# عرضِ ناشر

"**موت کے سوداگر**" کتابی شکل میں پیشِ خدمت ہے۔ ڈائجسٹوں میں اب تک جو سلسلے وار کہانیاں شائع ہوئی ہیں ان میں "دیوتا" کے بعد یہ سب سے طویل سلسلہ ہے اور مقبولیت میں سب سے آگے ہے۔

کافی عرصے سے قارئین کی یہ خواہش تھی کہ اس کہانی کو کتابی شکل میں شائع کیا جائے لیکن پچھلے چند سالوں سے کتابوں کی اشاعت پر جو بحران آیا ہوا ہے اس کی وجہ سے نئی کتابوں کی اشاعت سراسر گھاٹے کا سودا ہے۔ کاغذ کی مہنگائی اور چھپائی و بائنڈنگ کے ہوشربا نرخ تو کتابوں کی اشاعت میں مانع تھے ہی کہ ڈاک خانے والوں نے بھی ڈاک کے اخراجات بے تحاشا بڑھا کے مزید ستم یہ ڈھایا کہ 2 کلو سے زیادہ پیکٹ بک پوسٹ کے ذریعے نہیں بھیجے جا سکتے (حالانکہ اخبارات اور رسالوں پر ایسی کوئی پابندی نہیں ہے) جس کی وجہ سے کتابوں کا "بھیجنا" بھی ناممکن ہو گیا۔

ان حالات کی وجہ سے بے شمار ادارے بند ہو چکے ہیں اور بقیہ بھی سسک رہے ہیں۔

"نمایاں پبلی کیشنز" بھی پچھلے کئی سالوں سے اس گرداب میں پھنسا ہوا ہے اور نئی کتابوں کی اشاعت بالکل بند کر رکھی ہے۔
چونکہ ایک عرصے سے قارئین کا اصرار تھا کہ "**موت کے سوداگر**" کتابی شکل میں شائع کی جائے اور یہ کہانی اس قدر منفرد، دلچسپ اور مقبول ہے کہ نفع نقصان سے اوپر اس کی اشاعت ادارے کے لئے باعثِ افتخار ہے۔ بلاشبہ یہ ادارے کی گلدستے میں ایک گراں قدر اضافہ ہے۔

اس کہانی کی ایک اور خوبی یہ ہے کہ اس کے مصنف اقلیم علیم ہیں جو کہ محدود رسائل میں لکھتے ہیں اور کم لکھتے ہیں لیکن جو بھی لکھتے ہیں خوب لکھتے ہیں۔ ان کی ہر تحریر مقبولیت کے ریکارڈ قائم کرتی ہے۔

اس کہانی کی اب تک جو اقساط شائع ہو چکی ہیں وہ تقریباً 13-14 حصوں میں آئیں گی۔ مزید اقساط جیسے جیسے سسپنس میں شائع ہوتی رہیں گی کتابی شکل میں پیش کی جاتی رہیں گی۔

ہمیں امید ہے کہ کہانی کی اس کتابی شکل کو قارئین پذیرائی بخشیں گے۔ پذیرائی بخشنے کا بہترین طریقہ یہ ہے کہ آپ اس کتاب کو خرید کر پڑھیں، مانگ کر نہیں۔ آپ کے اس عمل سے ہمارا حوصلہ بڑھے گا اور ہم مزید اچھے اچھے سلسلے آپ کی خدمت میں پیش کرتے رہیں گے۔

"**موت کے سوداگر**" کے بعد عنقریب ہم ماہنامہ سرگزشت کی مقبول سلسلے وار کہانی "تاوان" بھی کتابی شکل میں پیش کریں گے۔

مخلص

**اعجاز رسول**

07/10/98

ایک نوجوان کی خود نوشت جو انسانوں کے ہاتھوں برباد ہوکر
منزل کا نشان کھو بیٹھا تھا۔ ان نوجوانوں کی داستان عبرت
جن کی پرورش دولت کے مال سے ہوئی تھی۔ ان زہر فروشوں کا
احوال جنہیں موت کے ان سوداگروں کی تجوری کی زینت بننے سے
محروم کردیا۔ موت کے ان سوداگروں کا ماجرا جو اپنے شیطانی
کھیل کو اپنے ہی ہاتھوں ختم کر بیٹھے ہیں۔

سسپنس کا ایک نیا سلسلہ نوجوانوں کی نفسیات کی موت کی کہانی

# موت کے سوداگر

اقلیم علیم

ہم تینوں وسیع و عریض مکان سے ملحق سرسبز لان پر بیٹھے کافی پینے میں مصروف تھے اور ہم سے کچھ دور برآمدے کے کنارے ایک ملازم مستعد کھڑا ہوا تھا کہ ہم میں سے کسی کو کسی چیز کی ضرورت ہو تو وہ فوری طور پر فرمائش کی تکمیل کرسکے۔

برآمدے میں آگے پیچھے ہم تینوں کی گاڑیاں موجود تھیں ہمارے علاوہ وہاں ملازمین بھی موجود تھے لیکن اس کے باوجود پوری عمارت پر ایک عجیب سا سناٹا طاری تھا جو ہمیشہ سے جیولا ہاؤس کا طرۂ امتیاز رہا تھا لیکن اس وقت وہ سناٹا مجھے کاٹ رہا تھا۔ کوئی اجنبی وہاں آجاتا تو اسے سب سے پہلے یہی احساس ہوتا کہ اس عمارت میں کوئی سنگین واردات رونما ہوچکی ہے یا ہونے والی ہے اور آنے والے لمحوں کی اس دہشت نے عمارت کے باسیوں سے خوشی کا ہر رنگ چھین لیا ہے۔

"یار آج اجلاس نہ ہوتا تو اسکاچ کا ایک دور ضرور چلتا!"
میں نے ماحول کے بوجھل پن کو دور کرنے کے لیے رغبت آمیز لہجے میں کہا۔

"نہیں یار!" طارق بوکھلا کر بولا۔ "جہانگیر ڈسپلن کے معاملے میں بہت سخت ہے۔ اسے خبر بھی ہوگئی تو بس بھڑک جائے گا۔"

نادر نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالی اور بے چینی سے کرسی میں پہلو بدلتے ہوئے الجھن آمیز لہجے میں بولا۔ "پتا نہیں وہ کہاں رہ گیا۔ چھ بجنے والے ہیں۔"

"ابھی ایک منٹ آگے نہ پیچھے۔ وہ وقت کا پابند ہے ٹھیک چھ بجے یہاں آجائے گا۔" طارق نے غیر ارادی طور پر اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے کہا۔ "ابھی تو دو منٹ باقی ہیں۔"

میں طارق کی طرف متوجہ ہوگیا اور چند ثانیوں تک پر خیال انداز میں اس کی آنکھوں میں دیکھتے رہنے کے بعد بولا۔ "میرا خیال ہے کہ وہ ہم سے بیگانہ ہے۔ ہمارے ساتھ کم سے کم وقت گزارنے کی کوشش کرتا ہے۔"

"میرا بھی یہی خیال ہے۔" طارق نے اعتراف کیا۔ "وہ ہم سے الگ تھلگ رہنے کی کوشش کرتا ہے شاید اس لیے کہ وہ ہمارا سربراہ ہے۔"

"سربراہ ہونے سے پہلے وہ ہمارا دوست ہوا کرتا تھا۔" میں نے انہیں یاد دلایا۔ "لیکن اب ہماری دوستی کو وہ بالکل فراموش کر بیٹھا ہے۔ میرا بس چلے تو اسے ہلکی سی سرزنش ضرور کروں تاکہ اسے ماضی کے رشتے یاد آجائیں۔"

"سرزنش!" نادر طنزیہ انداز میں بولا جیسے میں نے کوئی احمقانہ بات کہہ دی ہو۔ "مگر کس بات پر؟ محض اس لیے کہ اجلاسوں میں وہ عین وقت پر پہنچتا ہے، ہم سے گپ شپ میں وقت برباد نہیں کرتا اور میٹنگ ختم ہوتے ہی واپس چلا جاتا ہے؟"

"مشکل یہی ہے۔" طارق گہری سانس لے کر بولا۔ "اس کا رویہ ہمیں ضرور چبھتا ہے لیکن اس کی کسی کوتاہی کی نشاندہی نہیں کی جاسکتی۔ ہم اس کے بارے میں صرف اسی قدر جانتے ہیں جتنا کام کی حد تک ہمارے سامنے آتا ہے۔ ہوسکتا ہے کہ اس کے سر پر اور بھی فکریں سوار

جہانگیر غرایا۔

"لہجہ قابو میں رکھو۔۔۔" اس بار میں خاموش نہ رہ سکا۔ "طارق مجاہد کہہ رہا تھا۔"

"تمھیں دخل اندازی کی ضرورت نہیں۔" جہانگیر بگڑ گیا۔ "یہ میری اور طارق کی بات ہے۔"

میں نے بے پروائی سے شانے اچکائے اور اسی لہجے میں بولا۔

"پھر ہمارا یہاں جمع ہونا تو بالکل ہی بے سود ہے۔ ہم باہمی افہام و تفہیم کے لیے جمع ہوتے ہیں اور ایک دوسرے کی غلطیوں کی نشاندہی ہمارا بنیادی فرض ہے جس سے روگردانی نہیں کی جا سکتی۔"

"خاموش رہو۔" وہ مجھے گھورتے ہوئے بولا۔ اس کی آواز سے غراہٹ ختم ہو گئی تھی لیکن لہجے میں تلخی بدستور باقی تھی۔ "مجھے سبق پڑھانے کی ضرورت نہیں، یہ نہ بھولو کہ میں تم لوگوں کا سربراہ ہوں۔"

"میں جانتا ہوں۔" میں نے سینے پر ہاتھ رکھ کر سر کو قدرے خم دیتے ہوئے گہری سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "مگر شاید تم یہ بھول گئے ہو کہ سربراہی کا وقار قائم رکھو۔ تم کسی پرائمری اسکول کے ہیڈ ماسٹر نہیں ہو۔"

"بزنس میٹنگ میں ہمیں ذمہ داری کے ساتھ حصہ لینا چاہیے۔" اس نے قدرے توقف کے بعد دھیمی آواز میں کہا۔ "بے تکی باتیں وقت برباد کرتی ہیں۔"

"ہم میں سے کوئی بھی دانستہ وقت ضائع نہیں کرتا۔" میں نے بھی مصالحانہ رویہ اختیار کر لیا۔ "اصل بات یہ ہے کہ جب ہم ایک دوسرے کی نیت پر اعتماد کرتے ہیں تو ہمیں آپس میں طنز اور تضحیک کا رویہ اختیار نہیں کرنا چاہیے۔"

"چھوڑو یار!" طارق مجھ سے مخاطب ہو کر بولا۔ "چھوٹی موٹی باتوں کی تو اب عادت سی ہو گئی ہے۔ میں کسی کی بات کا برا نہیں مانتا۔"

"میں بھی جھگڑا نہیں کر رہا۔" میں نے آہستہ سے کہا۔ "تم بہت فراخ دل ہو، تمھیں کوئی بات بری نہیں لگتی لیکن مجھے بارہا درگزر کرنا محسوس ہو سکتا ہے۔ میں پہلے بھی کئی بار زبان کھولتے کھولتے خاموش رہ گیا۔ ہم سب نے باہمی اعتماد کی فضا برسوں میں قائم کی ہے اور میں اسے برقرار دیکھنا چاہتا ہوں۔"

"گویا گروپ کا سارا اور دھارا بے جھگڑے میں ہے۔" جہانگیر غصے کے باوجود بے بسی کے ساتھ ہنس پڑا۔ "میں معاملات کو بگاڑ رہا ہوں؟"

"یہ منصب میرے پاس نہیں رہا ہے۔" میں نے اسے یاد دلایا۔ "میں جو کچھ کہتا ہوں نیک نیتی کے ساتھ کہتا ہوں۔"

جہانگیر میرے تیکھے جملے پر بل کھا کر رہ گیا مگر منہ سے کچھ نہ بولا۔

"شاید تم کسی نئی چیز کا ذکر کرنے والے تھے۔" نادر خان نے کہا۔ وہ بہت زیرک آدمی معلوم ہوتا تھا اور تلخیوں کو بروقت ٹال لینے میں خاصا ماہر تھا۔

"نئی چیز!" جہانگیر اپنی جھلاہٹ کو پر خیال لہجے میں چھپاتے ہوئے بولا۔ "ہیروئن ہماری منڈی کے لیے ایک اچھوتی چیز ہو گی۔"

"لیکن یہ نام تو نیا نہیں ہے۔" طارق نے دانشمندانہ لہجے میں کہا۔

"ہاں!" جہانگیر نے پہلی بار اس پر کسی برہمی کا اظہار کیے بغیر کہا۔ "لیکن مقامی مارکیٹ کے لیے یہ نام تقریباً نیا ہے۔ ہیروئن جہاں جہاں پہنچی اس کی بے پناہ مانگ ہے لیکن اس کی رسد ناقابلِ ذکر ہے۔ اس کی خاطر تھائی لینڈ اور سیلون میں ایک زبردست خلا ہے۔ پھر ہماری منڈی کے لیے یہ اچھوتی چیز ہو گی۔ اس کے منہ مانگے دام ملیں گے۔"

"منہ مانگے دام!" نادر خان انھیں کے الفاظ دہراتے ہوئے آگے جھک آیا۔ "تم جانتے ہو کہ ہماری مارکیٹ کے لوگ کس طبقے سے تعلق رکھتے ہیں؟"

"ہمارا معاشرہ آسمان سے نہیں ٹپکا!" نادر خان! جہانگیر نے سگریٹ کا گہرا کش لے کر کہا۔ "امریکہ کے خوشحال گھرانوں سے بنگلہ دیش کے بعض دیہاتوں تک وہی لوگ منشیات کا سہارا لیتے ہیں جو ناآسودہ ہوں یعنی جن میں محرومی کا احساس ہو۔ اب یہاں بھی اور عسرت زدہ طبقے کے لوگ کچھ دیر کے لیے خیالی جنت خریدنے کے لیے زیادہ فیاضی سے خرچ کرتے ہیں۔"

"مگر یہاں سستے نشے بآسانی دستیاب ہیں۔ لوگ انھیں استعمال کرتے ہیں، انھیں سستی چیزوں سے ہٹا کر ادھر راغب کرنا آسان نہ ہوگا۔" نادر خان نے کہا۔

جہانگیر معنی خیز انداز میں مسکرایا۔ "میری باقاعدہ پلاننگ ہوئی ہے، مجھے کامیابی کا پورا یقین ہے۔ شاید تمھیں سمجھانا میرے لیے دشوار ثابت ہو۔"

"مگر ہم تبدیلی کے الٹ ہوتے ہوئے دیوانہ وار کیوں اس طرف راغب ہوں؟" میں نے اعتراض کیا۔

"اس لیے کہ یہ ہماری ضرورت ہے۔" جہانگیر نے براہِ راست میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے مضبوط لہجے میں کہا۔

"نہیں!" میں نے اپنے سر کو نفی میں جنبش دی۔ "میں نہیں مانتا۔ آج کے حالات بہت مختلف ہیں۔ ہم خاصے ذرائع کے مالک ہیں، ان چکروں میں پڑے بغیر بھی اپنی ضروریات اور ذمہ داریاں آسانی سے پوری کر سکتے ہیں۔"

"تم شاید سات برس پہلے کے حالات سے آج کا موازنہ کر رہے ہو۔" جہانگیر کے لبوں پر زہرخند ابھر آیا۔ "اس وقت ہم سب بے سروسامان تھے، ہم نے اپنی خوشی سے یہ دھندا شروع کیا اور آج ہم اس پر مجبور ہیں۔"

"تو یہ آپ کی تجویز ہے؟" میرا لہجہ یک بیک بے جان ہو گیا۔

"میں یا تم احمقوں جیسی ہوں؟" جہانگیر کی آواز سپاٹ تھی۔ "اس کرسی پر بیٹھ کر میں کسی کی نمائندگی کرتا ہوں۔ اس کے حکم کی خود تعمیل کرنا اور تم سے کرانا میری ذمہ داری ہے۔"

"اس کے لیے تو کسی بحث کی ضرورت ہی نہیں تھی۔" میری آواز میں شکست اور بے بسی کے اثرات سمٹ آئے اور میں کرسی کی پشت گاہ سے ٹک گیا۔

"غلطی تم تینوں کی ہے کہ میری بات پوری ہونے سے پہلے اپنے اعتراضات لے بیٹھے۔" جہانگیر کے لہجے میں تھوڑا سا غرور سمٹ آیا۔ "یہاں ہیروئن کی مارکیٹ پیدا کرنی ہے۔"

"مارکیٹ کیا ہے؟" نادر خان نے سوال کیا۔

"تین کروڑ سالانہ خالص منافع دینا ہے اور وہ بھی فی الحال۔" جہانگیر نے ایک ایک لفظ پر زور دیتے ہوئے صاف آواز میں کہا۔

تینوں کے منہ سے تحیر آمیز آوازیں نکل پڑیں۔

"اسٹاک میں جو کچھ موجود ہے اسے فوراً تلف کرا دو۔" جہانگیر کہتا رہا۔ "میرے پاس سیمپل آگئے ہیں۔ ایک ہزار پیکٹ مارکیٹ میں کھلبلی مچا دیں گے۔"

"اسٹاک اونے پونے نہ بیچ دیا جائے؟" نادر خان نے سوال کیا۔

"میں شاید اس لیے تم لوگوں کا سربراہ بنایا گیا ہوں کہ اتنی بات میں بغیر کسی وضاحت کے سمجھ گیا تھا۔" جہانگیر ہنس کر بولا۔ "مجھے معلوم ہے کہ تمہارے پاس خاصا اسٹاک ہے۔ تم اس کے سامنے کھڑے ہو لیکن اوپر والے بعض مصلحت بندی کر رہے ہیں۔ ہم لوگ مارکیٹ میں مال نہیں دیں گے تو دوسروں کو کمانے کا موقع ملے گا۔ قحط میں دام بڑھا دیں گے۔ گاہک کو کھلا چھوڑ دیں گے اور کوئی توڑ تلاش کریں گے۔ ادھر تمہارے آدمی مفت اور سستے داموں سیمپل لے کر نکل پڑیں گے۔ انھیں ہر جگہ ہاتھوں ہاتھ لیا جائے گا۔ تجربہ بتاتا ہے کہ ہیروئن نئے آدمی کو چھ سات دن میں اور پرانے نشہ باز کو صرف چار دن میں اپنا عادی بنا لیتی ہے ...."

"اور اس وقت تک ہمارے پاس کمرشل لاٹ آچکی ہوگی جسے بازار میں ہاتھوں ہاتھ لیا جائے گا۔" طارق کچھ سمجھ کر تیز لہجے میں بولا۔

"ہاں ہاتھ کھینچ کر دیا جائے گا۔" جہانگیر دھیمی آواز میں بولا۔ "ایک دفعہ مارکیٹ پیدا ہو جائے تو ہر ایک مال ملنے کا محتاج۔ پر داموں کو اپنی سطح پر لے جانا ہے۔"

"مشکل یہ ہے کہ اسمگلروں سے ہمیں رابطہ نہ رکھنے کی اجازت نہیں ورنہ ہیروئن کا اسٹاک ضائع کرنے کے بجائے انھیں فروخت کر سکتے ہیں۔ مالی نقصان سے بھی بچ جائیں گے اور منڈی میں مارکیٹ بحران کی زد میں آجائے گی۔ سانپ بھی مر جائے گا اور لاٹھی بھی سلامت رہے گی۔" نادر خان اس طرح کے نقصان سے ہر صورت میں بچنا چاہ رہا تھا۔

"اوپر والے مال واپس لے کر خود بھی اس کی بیرون ملک کاسی

کا بندوبست کر سکتے تھے مگر وہاں سے براہ راست اتلاف کا حکم ملا ہے۔"

"کیا کھیل ہے؟" میں بڑبڑایا۔ "میں اب کچھ کچھ سمجھ رہا ہوں۔ ہمارے پاس کراچی اور مضافات کی چار ماہ کی ضروریات کا ذخیرہ موجود ہوگا۔ اس کی تباہی کا مطلب ہے کہ اوپر والے عالمی مارکیٹ کا بھی جائزہ لے چکے ہیں۔ ادھر بحران آیا تو پہلے ہی ہفتے میں وارے کے نیارے ہو جائیں گے۔"

"اوہ خدایا!" نادر اپنی پیشانی رگڑتے ہوئے بولا۔ "ضرور یہی بات ہے۔ ضرور یہی بات ہے۔ اوپر جو فیصلہ ہوتا ہے بہت سوچ سمجھ کر ہوتا ہے۔ ہمارے لیے اس میں سر کھپانا بے سود ہے۔ بس جو حکم ملے آنکھیں بند کر کے اس پر عمل کرنا چاہیے۔"

"آنکھیں بند کر کے نہیں، آنکھیں کھول کر بات مانو ڈیئر نادر خان!" جہانگیر نے قہقہہ لگاتے ہوئے کرسی چھوڑ دی اور ہم تینوں بھی اٹھ گئے۔

جہانگیر کرسی سے اٹھ کر سیدھا ایک قد آدم فولادی تجوری کی طرف گیا۔ میں ٹہلتا ہوا جہانگیر کی کرسی کی طرف آیا۔ پھر میرا اپنا ہاتھ جیب سے باہر آ گیا۔ نادر خان، طارق سے کچھ بات کرنے میں مصروف تھا۔ وہ دونوں کچھ اس طرح کھڑے تھے کہ ان کی توجہ میری طرف نہیں تھی اور جہانگیر ہماری طرف پشت کیے تجوری کھولنے میں مصروف تھا۔ میں گرد و پیش کا جائزہ لے کر تپائی سے نیچے جھکا اور پھر بجلی کی سی سرعت سے میرا دایاں ہاتھ میز کے نیچے رینگ گیا۔

لمحہ بھر بعد میں ٹہلتا ہوا ان دونوں کے قریب پہنچا تو نہ صرف میرے ہاتھ خالی تھے بلکہ جیب بھی قدرے ہلکی ہو چکی تھی۔

"ڈیئر ٹھیک ہی کہہ رہا تھا۔" نادر خان پُرجوش لہجے میں طارق سے کہہ رہا تھا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ تجربے کے بعد اب ہیروئن کا طوفان آنے والا ہے۔ اوپر جو لوگ بھی ہیں وہ واقعی بیدار مغز ہیں۔ چرس کا مقابلہ بڑھ گیا تو ہیروئن لے آئے لیکن سمجھ میں نہیں آتا کہ مال کہاں سے آئے گا۔ ویسے وہ کمانے کے فن میں طاق معلوم ہوتے ہیں۔ منصوبہ بنایا ہے تو مال بھی فراہم کریں گے۔"

"چلو اب تک ہیروئن کا نام ہی نام سنتے رہے ہیں۔ اب اس کا دھندا بھی کر لیں گے۔" طارق نے خوش دلی کے ساتھ کہا۔

اسی اثنا میں جہانگیر نے فولادی تجوری سے پولی تھین کے تین ہلکے پھلکے تھیلے نکال لیے تھے جن کے حجم کے مقابلے میں وزن نہ ہونے کے برابر معلوم ہو رہا تھا۔

"یہ کسی حساب میں نہیں ہوں گے۔" جہانگیر نے ایک ایک تھیلا ہمارے سپرد کرتے ہوئے کہا۔ پھر خاص طور پر نادر خان کی طرف متوجہ ہو کر بولا۔ "چرس کا سارا اسٹاک فوراً ضائع کرنا ہوگا۔ اس کے لیے منڈی سب سے بہتر رہے گا۔ اوپر والوں کو ہماری پل پل کی خبر رہتی ہے۔ یہ کام پہلی فرصت میں ہونا چاہیے جس نے بھی ٹال مٹول کیا وہ خود جواب دہ ہوگا

ورنہ بے موت مارا جائے گا۔"

"تم فکر نہ کرو، جو بات طے ہو گئی اس پر حرف بہ حرف عمل ہو گا۔"
نادر خان نے پوری سنجیدگی کے ساتھ اسے یقین دلایا اور تصویر میں ابھری ہوئی چیزوں کا جائزہ لینے لگا۔

"کلبوں اور بازار کے علاوہ یونیورسٹی اور کالجوں کو نہ بھولنا۔" جہانگیر نے چونک کر کہا جیسے اسے کوئی بھولی ہوئی بات یاد آ گئی ہو۔ "ابھی تک کسی نے تعلیمی اداروں پر براہ راست توجہ نہیں دی ہے۔ اس محاذ پر منظم طریقے سے محنت کی گئی تو کامیابی کے روشن امکانات ہیں۔"

"یہ کام میں کروں گا۔" طارق نے پیشکش کی۔ "پارٹ ٹائم کی ملازمت کی تلاش میں بہتیرے طالب علم میرے پاس آتے رہتے ہیں۔ اس وقت بھی ایک لڑکا کام کر رہا ہے۔ اسی کو ٹٹولنے سے ابتدا کروں گا۔ وہ شاید یونیورسٹی میں پڑھتا ہے۔"

"تم لوگ جس طرح چاہو کام کرو لیکن یہ خیال رہے کہ اوپر والوں کے نزدیک ہماری اہمیت نتائج کی ہے۔" جہانگیر نے یاد دلایا۔ "بے سود کوششوں پر کسی کی خوشنودی میسر نہ آ سکے گی۔"

آپس میں یہ باتیں کرتے ہم راہداری میں نکل آئے جس کے سرے پر چھوٹا باورچی نما وہ ملازم کھڑا ہوا تھا جس نے ہمیں لان پر کافی سرو کی تھی۔
نکاسی کے راستے پر دونوں محافظ بدستور اپنی جیبوں میں ہاتھ ڈالے پتھر کے بے جان مجسموں کی طرح اٹل کھڑے ہوئے تھے جیسے انھیں اپنے فرائض کے علاوہ دوسری باتوں سے کوئی دلچسپی نہ ہو۔
پھر چاروں گاڑیاں یکے بعد دیگرے وہاں سے روانہ ہو گئیں۔ میں گاڑی ڈرائیو کرتے ہوئے دل ہی دل میں اس سچویشن کے بارے میں سوچنے لگا جو جہانگیر سے فون پر میری گفتگو کے نتیجے میں پیدا ہو سکتی تھی۔

*

ہم میں سے کسی کا بھی ماضی قابل فخر نہیں تھا۔
جہانگیر اپنے زمانے کا چھٹا ہوا بدمعاش تھا۔ تین قتل اس کی ذات سے منسوب کیے جاتے تھے لیکن تمام تر شبہات کے باوجود کسی ایف آئی آر میں اس کا نام نہ آ سکا۔ پولیس نے اپنی روایتی تفتیش کے دوران اسے حراست میں ضرور لیا لیکن جسمانی تشدد کا حربہ آزمانے کی جرأت کوئی نہ کر سکا۔ بدمعاشوں کے بارے میں یہ خرابی یہی تھی کہ ان کا کینہ مثالی ہوتا تھا۔ شاید ہی کبھی ایسا ہوا ہو کہ کوئی نامی گرامی شخص تھانے کی زیادتیوں کو قانون کا تقاضا سمجھ کر خندہ پیشانی سے بھولا ہو۔ اسی لیے بدمعاشوں کے سامنے پیشہ ور نشے باز چھوٹے موٹے چند جیب کتروں کے علاوہ ہی آتے تھے۔ محکمے کے سنگدلانہ نظام سے تھانے میں آ پھنسنے والے شرفا عبرت پکڑتے تھے اور صاحبانِ قضا و قدر کے تیوروں میں تلخی پیدا ہونے سے پہلے ہی نذرانے کا اہتمام کر کے اپنی چمڑی سلامت نکال لے جانے کی فکر میں مبتلا ہو جاتے تھے۔

جہانگیر جاہل مگر دلیر آدمی تھا اور مجھ سے اپنی دوستی پر فخر کیا کرتا تھا کیونکہ جب سے ہمارا ساتھ ہوا تھا ہم نے ہر چھوٹے بڑے موقع پر پوری طرح ایک دوسرے کا ساتھ دیا تھا۔
جہانگیر اکثر میرے عقلی شعبدوں کے گن گاتا رہتا تھا۔ اس کا خیال تھا کہ میں لاابالی طبیعت کے باوجود اپنے سر اور جسم کے ہر عضو سے پوری طرح کام لیتا ہوں۔ ذہانت، مکاری اور چرب زبانی کے سلسلے میں وہ تہ دل سے میری بالادستی کا قائل تھا کیونکہ اس کے برعکس مجھے کالج تک تعلیم حاصل کرنے کے مواقع ملے تھے جو میں نے اپنی الجھن کے سبب ضائع کر دیے اور کالج کی فضا میں ڈیڑھ سال گزارنے کے بعد کوئی سند لیے بغیر جرائم کی دنیا کی طرف چلا آیا۔

جہانگیر کی معرفت میں نادر خان اور طارق سے متعارف ہوا۔ نادر خان آزاد علاقے میں زرعی زمینوں کا مالک تھا جہاں بھنگ کاشت ہوتی تھی اور وہ اس سے اعلیٰ قسم کی چرس کشید کر کے سرحد پار فروخت کیا کرتا تھا۔ پھر اس کا دل اپنے افغان خریدار کی بھتیجی پر آ گیا۔ وہ بیاہنے کی خواہش لے کر بار بار اس کا مہمان ہونے لگا اور آخر لڑکی کو اپنی طرف مائل کرنے میں کامیاب ہو گیا۔
راز و نیاز بڑھتے رہے اور ایک رات نادر خان لڑکی کو ساتھ بھگا لایا۔ اسے معلوم تھا کہ اس طرح اس نے ایک دلیر خاندان کو اپنے لہو کا پیاسا بنا لیا ہے مگر وہ محبت میں اندھا ہو رہا تھا۔ لڑکی کو سیدھا کراچی لایا اور اس سے نکاح کر لیا۔
لڑکی کے مشتعل رشتے داروں نے نادر خان کے گاؤں پر دھاوا بول دیا۔ زبردست تصادم ہوا۔ فصلیں جلا دی گئیں۔ طرفین کے دو دو آدمی مارے گئے۔ کئی مکان نذر آتش کر دیے گئے اور نادر خان ان حالات سے بے پروا ——— کراچی میں روپوش ہو کر اپنی محبت کے آتشیں خوابوں کی تکمیل میں کھویا رہا۔ اثاثہ ختم ہونے کو آیا تو اس نے چرس فروشی کا سہل روزگار اختیار کر لیا۔

طارق بظاہر شریف اور سادہ لوح نظر آتا تھا لیکن اپنے فن کا کامیاب ترین جعل ساز تھا۔ اپنی لمبی لمبی ٹیڑھی میڑھی انگلیوں کی مدد سے پیچیدہ تحریر اور دستخطوں کی ایسی کمال نقل کرتا تھا کہ اسے اصل سے الگ کرنا مشکل ہو جاتا تھا لیکن اسی کے ساتھ وہ کاہل الوجود بھی واقع ہوا تھا۔ ایک آدھ لمبا ہاتھ مار کر مہینوں عیش کرنے کا عادی تھا اور کمال کی بات یہ تھی کہ جعل سازی کے الزام میں کبھی نہیں پکڑا گیا تھا البتہ بظاہر کوئی روزگار نہ ہونے کے باوجود خوشحال زندگی گزارنے کی بنا پر دو بار چوری کے بے بنیاد شبے میں حوالات کی سیر کر چکا تھا۔
لیکن ان تینوں کے برعکس میرا ماضی قابل فخر نہ ہونے کے باوجود المناک ضرور تھا۔

عبرت ناک ہوتا ہے اور سچائی غالب آکر رہتی ہے۔
لیکن وہ کبھی نہ جان سکی کہ سچائی کتنی دیر میں غالب آئی ہے۔

میری ذہنی تربیت کی یہ رفتار کچھ ایسی تھی کہ بچپن ہی میں میری شوخیاں سنجیدگی کی آغوش میں گم ہو گئیں۔ بچے جو ہنسوں کی باتیں مجھے سطحی اور بے مقصد معلوم ہونے لگیں اور میں ان کے بجائے بڑوں میں اپنا وقت گزارنے لگا کیونکہ ماں کی عدم موجودگی میں دن بھر مجھے مکمل آزادی ہوتی تھی۔

شعور بیدار ہونے کے ساتھ ایک سوال تسلسل کے ساتھ میرے ذہن میں سر اٹھانے لگا کہ ماں سے روزی کمانے کی مالی ذمہ داریوں کا بوجھ اٹھانا کس کی ذمہ داری تھی؟

گرد و پیش میں مجھے کوئی ایسی عورت نظر نہیں آئی جو ملازمت کرتی ہو۔ محلے سے باہر اسکول اور دفتر جانے والیوں کے بارے میں میری رائے یہ تھی کہ وہ کسی مجبوری کے بجائے محض وقت گزاری کے لیے ایسا کرتی ہیں ورنہ اپنے گھر کی کفالت مرد کی ذمہ داری ہے خواہ اس کی عمر کچھ بھی ہو۔

میں پڑھ ضرور رہا تھا لیکن مخصوص ذہنی تربیت کے باعث کبھی ہم جماعتوں میں نہ گھل مل سکا۔ میرے ساتھی میری قامت اور جسامت کے باعث مجھ سے ڈرتے تھے۔ جب بھی کسی نے میرے بات لگنے کی کوشش کی میں نے بے دریغ اسے پیٹ کر رکھ دیا لیکن یہ اطلاعات کبھی بھی میرے گھر تک نہ پہنچ سکیں۔

نویں جماعت میں پہنچتے ہی میں نے تعلیم ترک کر کے ملازمت کا ارادہ ظاہر کیا تو ماں نے مجھے پیٹ کر رکھ دیا۔ وہ مجھے پڑھا لکھا کر بڑا آدمی بنانا چاہتی تھی جبکہ میرے لیے وہ کم عمر لڑکے مثال بنے ہوئے تھے جو کم سنی ہی میں دکانوں، کارخانوں اور گیراجوں میں کام کرتے تھے۔

ماں کی آمد و رفت میری ذات میں تضاد ابھارنے کا سبب بن گئی۔ پراگندہ گھریلو ماحول کے بعد تعلیم اور ماں کی ملازمت نے میرے اندر طغیانی سی مچا دی تھی۔ میں نے ایک آدھ جگہ کام حاصل کرنے کی کوشش کی لیکن ہر جگہ سے کم سنی اور جسمانی تجربے کے باعث مذاق میں ٹال دیا گیا۔

لیکن وہ ناکامیاں میرے ارادے متزلزل نہ کر سکیں بلکہ میں مسلسل اسی جستجو میں رہا کہ کسی بھی قیمت پر اتنا کمانے کے قابل ہو جاؤں کہ ماں کو ملازمت کی ضرورت نہ رہے۔ اپنی خواہش کی تکمیل کے لیے جائز راستے بند پا کر میرا ذہن غلط راستوں پر بھٹکنے لگا۔

اسکول میں میرا ایک ہم جماعت کسی اچھے گھرانے سے تعلق رکھتا تھا اور اکثر خاصی رقم ساتھ لاتا تھا۔ ایک بار فیس کی ادائیگی کے دن میں نے اس کی کتاب میں سو کا نوٹ دیکھا جو وقفے کے دوران میں موقع پا کر کسی نے اس کی کتاب سے نکال لیا۔ فیس کی ادائیگی کا وقت آیا تو اسکول میں سنسنی پھیل گئی۔ دسویں جماعت میں ہر ایک سے فرداً فرداً اس چوری کے متعلق سے میں دریافت کیا گیا۔ کلاس ٹیچر نے بستوں کے علاوہ ہر طالب علم کی جامہ تلاشی بھی لی جب سب بے سود رہا لیکن اس مرحلے پر ایک چغل خور ہم جماعت نے کلاس ٹیچر کو بتایا کہ وقفے کے دوران اس نے مجھے اس لڑکے کی کتابوں میں گھستے دیکھا تھا۔

اس چشم دید گواہی کے سامنے آتے ہی میں گم صم ہو کر رہ گیا پھر میرے دل و دماغ میں لاوا سا ابلنے لگا۔ میں کلاس ٹیچر کی موجودگی کی پروا کیے بغیر چغل خور کے خلاف سخت ترین بدکلامی پر اتر آیا۔ نقصان اٹھانے والا بے چارہ بالکل خاموش رہا اور میری دوبارہ تلاشی کے بعد جب کلاس ٹیچر کو میری بے گناہی کا یقین آ گیا تو انھوں نے چغل خور کو بے بنیاد الزام تراشی پہ ملامت کی اور اسے مجھ سے معافی مانگنے پر مجبور کر دیا۔

لیکن میرے دل میں غم اور انتقام کا الاؤ دہکتا رہا۔ اس نے بھری جماعت میں مجھ پر الزام لگا کر میری توہین کی تھی۔ دوسری بار جامہ تلاشی لے کر میری تذلیل کی گئی تھی۔ میں نے سو کا نوٹ دیکھا ضرور تھا لیکن اپنی خواہش کے باوجود اسے نکالنے کی کوشش نہیں کی تھی۔ اگر میں نے وہ چوری کی ہوتی تو شاید اس عملی تذلیل کو مکافات عمل سمجھ کر خاموش رہتا لیکن اس مرتبہ میرے لیے اس بہتان کا تحمل برداشت کرنا دشوار ہو گیا۔

چھٹی ہوتے ہی میں نے اسکول سے باہر اس چغل خور کو گھیر لیا۔ گالیوں کے مختصر سے تبادلے کے بعد دونوں اپنے بستے ایک طرف پھینک کر ایک دوسرے پر ٹوٹ پڑے۔ غیر ہموار انداز میں مقابلہ شروع ہوا۔ میں اپنے حریف کو روئی کی طرح دھنک دینے کے درپے تھا لیکن وہ مجھ سے خائف ہونے کے باوجود فنی طور پر مجھ سے بہتر تھا۔ اس نے اپنی کلاسیکی تدابیر شروع کیں اور حریف کے چند شدید گھونسوں نے مجھ پر چودہ طبق روشن کر دیے۔

اس عالم میں میری نگاہ زمین پر بکھری ہوئی کتابوں کے درمیان چمکتے ہوئے بلیڈ پر پڑی اور میں نے ایک لمحہ بھی ضائع کیے بغیر بلیڈ اٹھا کر اپنے حریف کا پیٹ چاک کر دیا۔

خون دیکھتے ہی تماشائیوں میں بھگدڑ مچ گئی۔ اطلاع پاتے ہی پولیس جائے واردات پر پہنچ گئی۔ میرے شکست خوردہ حریف کو اسپتال پہنچا دیا گیا۔ مجھے خاصی سوچ بچار کے بعد پولیس کے حوالے کر دیا گیا۔

حوالات میں ماں مجھ سے ملنے آئی تو بلک بلک کر رو رہی تھی۔ اس کا غرور ٹوٹ گیا تھا۔ میں سر جھکائے سلاخوں کے سامنے خاموش کھڑا رہا۔

حوالات میں میں نے دو راتیں بسر کیں جو میری زندگی میں ہمیشہ کے لیے سنگ میل بن گئیں کیونکہ وہاں میرے ساتھ ایک چور اور دوسرا جواری بند تھا۔ ان کے چہرے بے رونق اور وحشت زدہ تھے لیکن ان کی باتوں سے زندگی کا تجربہ جھلک رہا تھا۔ انھوں نے سمجھایا کہ مدافعانہ انداز میں زندہ رہنے کی کوشش کرنے والوں کو پیچھے والے روند کر آگے نکل جاتے ہیں۔ زندہ رہنے کا بس ایک ہی باعزت طریقہ ہے کہ آدمی

مسلسل پیش بندی کرتا ہے اور حق نہ ملے تو ہاتھ بڑھا کر چھین لے۔

تیسرے حریف کا زخم خوش قسمتی سے سطحی ثابت ہوا۔ پھر شاید اساتذہ نے بھی اس کے والدین کو سمجھایا کہ ان کے فرزند نے شرارت یا غلط فہمی میں مجھ پر اشتعال انگیز الزام لگایا تھا لہٰذا میرا جرم اس قدر سنگین نہیں تھا کہ میرا مستقبل برباد کر دیا جاتا۔

لڑکے کے والدین شریف لوگ تھے۔ انھوں نے شکایت واپس لے لی اور مجھے رہائی مل گئی۔

میں حوالات سے نکلا تو مجھے اپنے اندر ایک جرأت مندانہ سی تبدیلی محسوس ہوئی۔ طبیعت سے خوف کا عنصر غائب ہو چکا تھا اور میں مخالفوں کے بارے میں سنجیدگی سے سوچنے لگا تھا۔

ماں کئی روز مجھ سے ناراض رہی۔ ہر وقت مجھے ملامت آمیز نظروں سے گھورتی رہتی۔ وہ اپنی حق تلفیاں خاموشی سے سہتی آئی تھی لہٰذا اس کا خون ٹھنڈا ہو چکا تھا۔ اسے اندازہ ہی نہیں تھا کہ چڑھتا ہوا خون اپنی تذلیل اور توہین کبھی برداشت نہیں کر سکتا۔

میٹرک پاس کر کے میں کالج میں پہنچا تو وہاں ایسے ساتھیوں کا انکشاف ہوا جو تاش پر جوا کھیلنے کے شوقین تھے۔ پھر ایک روز میں اپنے حوالات کے ساتھیوں سے سیکھی ہوئی شاپنگ آزمانے کے لیے ان کے ساتھ شامل ہوا۔ نتائج حوصلہ افزا تھے اور میں باقاعدگی کے ساتھ اس ٹولے کی نشستوں میں شریک ہونے لگا۔ محرومیوں کے اتھاہ سمندر میں اس دور میں مجھے بس وہی جیت نصیب ہوئی جہاں میں نے مکاری کے ساتھ دھوکے بازی کا سہارا لیا ورنہ ہر طرف شکست ہی کے ڈیرے نظر آتے تھے جن سے بچ کر آگے بڑھنے کا خیال سراب معلوم ہوتا تھا۔

میں ایک فلیٹ میں تھا تو ایک بار کوئی جواری مجھے میری کسی بے ایمانی پر ٹوک بیٹھا۔ میں نے بے خوفی کے ساتھ اس کے گریبان پر ہاتھ ڈال دیا۔ اس بار میرا حریف میرے ہاتھوں لہولہان ہو گیا۔ میں سچائی پر تھا تو لیکن سہارا لیے بغیر پٹائی سے نہ بچ سکا تھا۔ اس بار میرا حریف سچا تھا لیکن اس کی سچائی کو میرے بے رحم ہاتھوں نے لہولہان کر دیا تھا۔

قتل عمد کا مقدمہ بنا اور میں ایک بار پھر گرفتار ہو گیا۔ اس مرتبہ میں حوالات میں اکیلا تھا لیکن دو برس پہلے کے ان ساتھیوں کی یادیں میرے ذہن میں تازہ تھیں جنھوں نے زندگی کے بارے میں مجھے دو راتوں ہی میں بہت کچھ سکھا دیا تھا۔

اس بار میری نگاہیں منتظر رہیں لیکن ماں مجھ سے ملنے نہ آئی۔ تیسرے دن عدالت میں پیشی ہوئی تو ماں برآمدے میں ایک وکیل کے ساتھ نظر آئی۔ آنکھیں متورم اور آلودہ تھیں اور چہرے کے ایک ایک نقش سے دلی کرب کا اظہار ہو رہا تھا۔ مجھے دیکھ کر اس نے منہ دوسری طرف پھیر لیا۔

پہلی سماعت مختصر ثابت ہوئی۔ میری پیروی کے لیے ایک وکیل موجود تھا۔ جب اس نے عدالت کو بتایا کہ مضروب کو صرف کھلے زخم آئے تھے لیکن اس کی حالت خطرے سے باہر تھی تو استغاثہ کے وکیل کو ڈاکٹری رپورٹ کی روشنی میں اس سے اتفاق کرنا پڑا اور مجھے پانچ ہزار کی ضمانت پر رہا کرنے کا حکم صادر کر دیا گیا۔

ماں عدالت سے غائب تھی لیکن پیشکار کی میز پر اس کی چار طلائی چوڑیاں اور بندوں کی ایک جوڑی پڑی ہوئی تھی۔ ماں نے مجھ سے ناراض ہونے کے باوجود میری رہائی کے لیے اپنے سہاگ کی آخری نشانیاں بھی داؤ پر لگا دی تھیں۔

وکیل کو شاید ماں سے پیشگی فیس مل چکی تھی کیونکہ اس نے میری ضمانت کے کاغذات بہت جلد مکمل کرا لیے اور ہتھکڑی کھلوا کر مجھے آزاد کرا دیا۔

میں اداس چہرے اور بوجھل دل کے ساتھ گھر لوٹا تو دروازہ مقفل تھا لیکن وہ تالا میرے لیے نیا تھا۔ میں تقریباً خالہ کے گھر گیا تو ایک دل گداز کہانی میری منتظر تھی۔

ماں میری گرفتاری کی خبر ملتے ہی بڑی ماں کی دہلیز پر مدد کی بھیک لینے گئی تھی لیکن وہاں اسے سنگین گالیوں سے نواز کر دھتکار دیا گیا۔ سوتیلے بیٹوں نے ماں کو اپنی چوکھٹ تک بار نہ کرنے دیا اور اسے دھکے دے کر واپس لوٹا دیا۔ ماں کو اندازہ ہو گیا تھا کہ اس کا معاملہ طول کھینچے گا لہٰذا وہ وکیل تک جا پہنچی۔ پھر اس کی فیس ادا کرنے کے لیے اس نے محلے والوں کو گھر کا تقریباً تمام سامان فروخت کر دیا جو بہت زیادہ نہیں تھا۔ اس نے خود ہی مکان خالی کر کے مالک مکان سے وہ رقم بھی لے لی جو پیشگی دی ہوئی تھی۔ ماں نے وہ دن اپنی خالہ کے گھر میں بے ترتیب سی گزارے پھر وہ کہیں غائب رہتی تھی۔ ڈھلتی شام کا نقشہ بنائے کے لیے اسے چپ سی لگ گئی تھی۔ خالہ کو کچھ بتائے بغیر چپکے سے وہ رات بھر روتی رہتی۔ اس روز وہ صبح سویرے خالہ سے اپنا کہا سنا معاف کرا کے نکلی تھی۔ خالہ کے استفسار پر اس نے بتایا کہ اس روز میری پیشی تھی اور وکیل نے یقین دلایا تھا کہ ضمانت کی امید دلا دی ہے۔ اس نے بتایا کہ رہائی کے بعد وہ اپنے بیٹے کو محلے میں لا کر شرمسار نہیں کرے گی بلکہ کہیں اور گھر تلاش کرے گی۔

میری آنکھوں کے سامنے اندھیرا چھا گیا۔ [illegible] ماں نہ جانے کہاں روپوش ہو گئی تھی۔ ناتوانی کی قید سے رہا کر کے مجھے اپنی فکر میں گرفتار کر دیا تھا۔

میں کسی اندھے، بہرے اور گونگے کی طرح گرد و پیش سے بالکل لاتعلق اپنے خیالات کی آندھیوں میں کھویا کئی گھنٹوں تک بے مقصد [illegible] کی سڑکیں ناپتا رہا۔ قدم تھکے تو میں چونک پڑا کیونکہ سامنے وہی [illegible] چوکھٹ تھی جہاں سے پہلے باپ کا جنازہ گزرا تھا پھر میں ماں کے [illegible] سے لپٹا مقدر کی ٹھوکریں کھانے کے لیے انسانوں کے بے رحم جنگل [illegible]

دھکیل دیا گیا اور دروازہ پہلے اسی دہلیز سے بڑی ماں کے جوان بیٹوں نے اپنی سوتیلی ماں کی رہی سہی آبرو کا جنازہ بھی نکال دیا۔

میں نے پوری قوت سے دروازے پر لات ماری۔ پٹ پٹ کے شور آواز سے لرز کر رہ گئے۔ اندر سے بڑی ماں کی گرجدار بلند آواز ابھری اور پھر دروازہ کھل گیا۔

پھر یوں دار بلند سے چہرے پہ غصے کے آثار نمایاں تھے۔ میری صورت دیکھتے ہی بڑی ماں کی آنکھوں میں نفرت اور قہر کے شعلے لپکنے لگے۔ وہ کسی چنگھاڑتی ہوئی آواز میں قاتل... خونی اور بدمعاش کے الفاظ سن کر پڑوس کے کئی دروازوں اور دریچوں کے پیچھے ہلچل سی مچ گئی۔

"ماں کہاں ہے؟" میں نے مضبوطی سے بڑی ماں کے دونوں شانے دبوچ کر ان کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے سرد لہجے میں سوال کیا۔

جوانی کو فریب دہی دیکھ کر بڑھاپے کا غصہ ہراس میں بدل گیا۔

"پرسوں آئی تھی، اب پتا نہیں کہاں ہوگی۔"

میں کسی شکست خوردہ سپاہی کی طرح واپس مڑ گیا۔ دماغ میں ایک عجیب سی گونج بھری ہوئی تھی جیسے وہاں اچانک خلا واقع ہو گیا ہو۔ میں چلا آیا۔ دو دن تک کم و بیش مسلسل ہی چلتا رہا۔ تھک جاتا تو کہیں بھی کسی پلازہ یا پارک میں پڑ جاتا اور پھر چلنے لگتا۔

دوسرا دن گزرنے کے بعد اخبار میں ماں کی تصویر دیکھی۔ وہ مر چکی تھی۔ اس نے شاید بیٹے کے مستقبل سے دل برداشتہ ہو کر خودکشی کر لی تھی کیونکہ اس کی نیلی اور اکڑی ہوئی لاش شاہ جہاں کے مزار سے ملحقہ دلدلی علاقے کے ایک طرف ٹیلے کی اوٹ سے ملی تھی۔

میرے ذہن کا خلا پر ہو گیا۔ گونج ختم ہو گئی اور حواس کام کرنے لگے۔ میرے لیے وہ زندگی کا بدترین سانحہ تھا لیکن میری آنکھ میں ایک بھی آنسو نہ آیا۔ ماں نے زہریلی زندگی ختم کر کے دکھوں کے جھمیلے سے ہمیشہ کے لیے نجات حاصل کر لی تھی۔ سوتیلے بیٹوں سے تو دھکے کھا ہی رہی تھی، زندہ رہتی تو شاید میری بکھری ہوئی ذات سے بھی اسے دکھ ہی ملتے رہتے۔

لاہور نے مجھے ٹھکرا دیا تھا۔ بھائی صورت دیکھنے کے روادار نہیں تھے۔ سوتیلی ماں قاتل، خونی اور بدمعاش سمجھتی تھی۔ قانون نے زندگی کے سہاگ کی نشانیاں ذہن میں گھونٹ کر مجھے آزاد فضا میں سانس لینے کا حق دیا تھا۔ ماضی کا ایک ایک لمحہ میری نگاہوں میں گھومنے لگا۔ گزرے ہوئے اور سنے ہوئے واقعات سے بس ایک ہی نتیجہ سامنے آتا تھا کہ میں دشمن کی کوکھ سے جنم لینے والا ایک ایسا وجود تھا جسے کوئی اپنانے کے لیے تیار نہیں تھا۔

سرکاری مردہ خانے میں میں نے ماں کا آخری دیدار کیا اور پھر رات کے اندھیرے میں اس گھر کی دیوار پھاند کر اندر گھس گیا جس کی چوکھٹ سے میری ماں سہاگن کے طور گئی تھی۔ اس بار میں نے اپنا حق چھین لیا تھا۔

میرے منہ پر رومال بندھا ہوا تھا اور ہاتھ میں چاقو تھا لیکن غنیمت یہ ہوا کہ بڑی ماں سمیت اس گھر کے مکین صحن میں بے خبر سوتے ملے۔ سوتیلے بھائیوں کو یوں بے بس اور بے خبری کے سے عالم میں دیکھ کر میرے دل میں نفرت کا ایک شعلہ سا لپکا لیکن میں سر جھٹک کر اندر چلا گیا۔ شاید وہ دونوں کمانے لگے تھے کیونکہ گھر سے مجھے خلاف توقع رقم کے علاوہ کچھ زیور بھی مل گئے اور میں بڑی ماں کے پرغرور وجود پر حقارت آمیز نگاہ ڈال کر گھر سے نکل گیا۔

اور یوں میں کراچی چلا آیا۔ حالات کے بے رحم دھارے میں بہنے اور یہ ظلم کھانے کے بعد میرے دل میں اپنی محرومیوں اور اپنے ساتھ ہونے والی ناانصافیوں کا پورا احساس موجود تھا جس نے میرے وجود میں ساری منفی قوتوں کو بیدار کیا ہوا تھا۔

چوری کے مال پر اس شہر نگاراں میں عیش کرتے ہوئے شیدے کی تلاش میں بھٹکتا رہا۔ جو لاہور کی حوالات میں ملنے والوں کا استاد تھا اور چوتھے روز اس سے ملنے میں کامیاب ہو گیا۔

شیدے کی زندگی کا فلسفہ بہت سیدھا سادا تھا۔ دھونس، دھمکی اور دھاندلی۔

وہ مار دھاڑ سے نفرت کرتا تھا لیکن اس قدر فطین اور ہوشیار تھا کہ جس کام کا فیصلہ کر لیتا اسے محض زبانی جمع خرچ سے ہی کر گزرتا تھا۔

اس کی شاگردی میں میں نے اس کے فلسفے کی عملی نوعیت میں حصہ لینا شروع کیا تو وہ میری کارکردگی سے بہت خوش ہوا کیونکہ اس کی آمدنی میں معتدبہ اضافہ ہوا تھا جس میں سے میرا حصہ بھی ادا کیا جاتا تھا۔ وہ پہلا شخص تھا جس نے میرے منہ سے تنویر علی سن کر برا سا منہ بنا کر کہا تھا کہ دادا گیری میں ایسا بابا کا نام نہیں چلتا۔ جسم اور کاٹھی کی مناسبت سے میرا نام ٹارزن، فیقا جیسا دھانسو قسم کا ہونا چاہیے اور اس دن سے میں نے تنویر علی کہنے کے بجائے ٹارزن کے نام سے خود کو متعارف کرانا شروع کر دیا۔

لیکن میرا ساتھ شیدے کو راس نہ آیا۔ وہ ایک معرکے میں اندر ہو گیا اور میں نے باہر رہتے ہوئے اپنے ہاتھ پیر پھیلانے شروع کر دیے۔

اسی دور میں جہانگیر مجھ سے آ ٹکرایا۔ پھر اس کے توسط سے بادشاہ اور طارق سے دوستی ہوئی جو دن بدن گہری ہوتی چلی گئی۔ ہمارا ٹھکانا صدر کا ایک سستا شراب خانہ تھا جہاں دن بھر کے اپنے اپنے دھندوں سے فارغ ہو کر ہم چاروں بلاناغہ جمع ہوتے تھے۔ اسی دوران میں ہم چاروں نے مل جل کر کئی خطرناک کام بھی سرانجام دیے لیکن اس گہرے تعلق کے باوجود میں نے ان تینوں کو اپنے ماضی کی ہوا بھی نہ لگنے دی۔ ماں کی یاد دل پہ بوجھ بننے لگتی تو میں چھوٹا کسی گوشۂ تنہائی میں دل کا غبار ہلکا کر لیتا اور پھر مسکراتے چہرے کے ساتھ اپنے معمولات

رات پہ ملیں گی۔"

"تو میں یہیں رُکے رہنا ہوگا؟" نادر نے چونک کر سوال کیا۔ شادی کو کئی برس ہو جانے کے باوجود وہ کبھی گھر سے باہر رات بسر کرنے پر رضامند ہوتا تھا۔

"تمھارے پہلی فون کال تک۔" ادھیڑ عمر کی زنخی سی آواز گونجی۔ "چابیوں کا گچھا یہاں رکھا ہے اب میں چلوں گا۔"

میرے لیے وہ صورت حال ناقابلِ فہم سی تھی۔ پہلے مجھے سیڑھیوں کے قریب بلایا گیا۔ وہ وہاں مجھ سے ملنے کے بجائے کوئی معقول مجھے دیکھتا ہوا آگے بڑھ گیا اور اب مجھے آباد سے کے اس مکان میں بلا کر یہاں خود لایا تھا، نے دیے کے وہ مدقوق بڈھا سامنے آیا تھا تو وہ بھی فوراً واپس کے لیے ہمارے رحم و کرم پر چھوڑ کر یوں واپس جا رہا تھا جیسے ہم اس مکان میں مستقل قیام کے پروگرام کے تحت وہاں بلائے گئے ہوں اور ابھی تک کام کے سربراہ کا بھی پتا نہیں تھا۔

میں نے لپک کر اس کا راستہ روک لیا۔ "اور پہلی کال کب تک آئے گی؟"

"میں کیا کہہ سکتا ہوں؟" وہ بے چارگی سے شانے اُچکا کر رہ گیا۔

"کیا یہ مناسب نہ ہوگا کہ فون آنے تک تم ہمارے ساتھ رکو؟" میں نے اپنی نگاہیں اس کے چہرے پر مرکوز کر کے سوال کیا۔

"مجھے افسوس ہے۔" وہ سپاٹ آواز میں بولا۔ "ہم اسی قدر کرتے ہیں جتنا حکم ملے۔ میرے لیے ہدایت تھی کہ یہاں کا چارج تمھارے حوالے کر کے فوراً چلا جاؤں۔"

"اور اگر یہ کوئی جال ہو؟"

"تم خود آئے ہو یہاں، میں نے تو نہیں بلایا تھا تمھیں۔"

میں لاجواب ہو گیا مگر پھر مجھے فوراً ہی ایک نیا سوال سوجھ گیا۔ "تم ہمارے لیے اجنبی ہو۔ تم نے کیسے سمجھ لیا کہ تم نے اس مکان کا چارج صحیح آدمیوں کو دیا ہے؟"

"یہ میری ذمے داری ہے۔" معلوم ہوتا تھا کہ وہ مسکراہٹ سے قطعاً ناآشنا تھا۔ "میں چار آدمیوں کا منتظر تھا، میں مطمئن ہوں کہ تم چار ہی ہو۔"

"یہ اتفاق بھی تو ہو سکتا ہے۔"

"ہوا کرے، مجھے یہ سوچنے کا حکم نہیں ملا تھا۔" وہ بیزارگی سے بولا۔

"تمھارے دو جانے دو اسے۔" جہانگیر ہاتھ اٹھا کر بولا۔ "اگر یہ کچھ کیے بغیر سوچ بھی نہیں سکتا تو ایسے جوتی کے غلام کا یہاں کیا کام؟"

میں نے راستہ چھوڑ دیا اور وہ بڑبڑائے بغیر نکاسی کے راستے کی طرف بڑھتا چلا گیا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ آنا اور رخصت سے عاری کوئی مشین ہو۔

ہم چاروں ٹیلی فون کے گرد بیٹھے پُرجوش لہجے میں اس سنسنی خیز صورت حال کے بارے میں تبادلۂ خیال کر رہے تھے اور آخر فون کی گھنٹی بج ہی پڑی۔

میں نے بلا توقف ریسیور اٹھا کر کان سے لگا لیا۔

"ہیلو! مکان پسند آیا؟" وہی بھاری اور غنودہ سی آواز میرے کانوں میں گونجی اور میرا اندرونی خون یک بیک تیز ہو گیا۔

"جی... جی ہاں۔" میں ہکلاتے ہوئے لہجے میں بولا۔ "مگر کام...؟"

"کام بھی مل جائے گا۔" بولنے والے کے لہجے میں کسی پھیل جیسا ٹھہراؤ تھا۔ "ایک بات ہمیشہ کے لیے نوٹ کر لو کہ کسی قسم کا کوئی تحریری ریکارڈ نہیں رہنا چاہیے، پہلے خط کو بھی جلا دو۔ اب تم اس مکان میں رہو گے اور میرا رابطہ براہِ راست تم سے ہوگا۔"

"بہتر۔" میں اپنی پیشانی پر ہاتھ پھیرتے ہوئے بولا۔

"تمھیں بلیک گولڈ کھیلنا ہے۔" غنودہ آواز گونج رہی تھی۔ "تم چاروں پر کافی عرصے سے میری نگاہ تھی، محنت کرو گے تو میں تمھیں آسمان پر پہنچا دوں گا۔"

میرا تنفس تیز ہو گیا۔ "ہم پوری کوشش کریں گے، مارکیٹ میں گھسنا ہمارے لیے دشوار نہیں ہوگا۔"

"تم چاروں کو الگ رہنا ہے۔ پس پردہ رہ کر کنٹرول کا جال پھیلاؤ، میں تقسیم کا منظم بندوبست چاہتا ہوں۔"

وہ تینوں سانس روکے امید بھری نگاہوں سے میری طرف دیکھے جا رہے تھے۔

"بہتر، کیا آپ میرے ساتھیوں سے بات کریں گے؟" میں اس پُراسرار آدمی کی آواز سن کر ہیجان میں مبتلا ہوا جا رہا تھا۔

"نہیں۔" سختی سے کہا گیا۔ "میں اپنی ذات کی طرح آواز کی بھی غیر ضروری تشہیر نہیں چاہتا، میری گفتگو صرف تم سے ہوگی، اپنا ٹیلی فون ہمیشہ تم ہی اٹھاؤ گے۔"

"بہت بہتر۔" میں نے گہرے گہرے سانس لیتے ہوئے کہا۔ لحظہ بہ لحظہ وہ اجنبی آواز میرے وجود پر اپنی گرفت مضبوط کرتی چلی جا رہی تھی۔

"اب میں کل رات بات کروں گا، ساتھ تب فون کے قریب موجود رہنا۔"

"بہتر، مگر کیا ہم چاروں کو اب اسی مکان میں رہنا ہوگا؟" دوسری طرف سے سلسلہ منقطع ہونے سے پہلے مجھے ہوش آ گیا۔

"تمھارے ساتھیوں کے لیے ضروری نہیں ہے مگر تم یہیں رہو گے۔ یہاں ٹیلی فون کی وجہ سے رابطے کی آسانی رہے گی۔ مجھے

"۔۔۔ پھر تمہاری کھولی بہت تنگ و تاریک ہے۔ اس محفوظ علاقے کے مقابلے میں تم یہاں آرام سے رہو گے۔"
"یہاں کا ساز و سامان....."
میرا فقرہ ادھورا رہ گیا۔ "جو کچھ ہے مالکِ مکان کی ملکیت ہے مگر کرائے میں شامل ہے۔ کل شام سات بجے یاد رکھنا۔"
دوسری طرف سے یہ کہہ کر سلسلہ منقطع کر دیا گیا۔
"کیا کہہ رہا تھا؟"
میرا ہاتھ کریڈل کی طرف بڑھتے ہی بیک وقت ان تینوں نے بے چینی کے ساتھ سوال کیا۔ ان کی اشتیاق آمیز نگاہیں میرے چہرے پر مرکوز تھیں۔
"بلیک گولڈ۔" میں نے ریسیور کریڈل پر رکھ کر گہرے گہرے سانس لیتے ہوئے کہا۔ مجھے ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے میں کوئی لمبی چڑھائی طے کر کے آیا ہوں۔
"وہ مارا۔" نادر خان خوشی سے اچھل پڑا۔ "مجھے معلوم تھا۔ کراچی وفاؤں کا شہر ہے۔ اسے بے وفا کہنے والے خود غدار ہیں۔ [illegible] لائن مل گئی مجھے۔"
جہانگیر اسے گھورنے لگا۔ "پہلے ٹرینی کو اپنی بات پوری کر لینے دو۔"
"جیسے شہر میں مال چرس کی تقسیم کا انتظام تم کرتے ہو۔" میں انھیں بتانے لگا۔ "باقی ہدایات کل ملیں گی۔ فی الحال ابھی اتنا ہی بتایا ہے۔"
"کل کب آنے کا کہا ہے؟" جہانگیر نے سوال کیا۔
"شاید وہ کبھی سامنے نہ آئے۔" میں نے پیشانی پونچھتے ہوئے کہا۔ "ساری ہدایات فون پر ملیں گی۔ اسی لیے اس مکان کا بندوبست کیا گیا ہے۔"
"کام بہت آسان ہے۔ لوگ متعدد اگر ہو جائیں تب بھی مسئلہ نہیں، انھیں تو اپنے ساتھ ملانا ہے۔ دو چار سے تو میں خود ہی بات کر لوں گا۔"
سات سال پہلے کا نادر خان اپنی کارگزاری دکھانے کے لیے بے چین تھا۔
"ابھی تم کچھ نہیں کرو گے نادر خان!" میں نے تنبیہی لہجے میں کہا۔ "پہلے ہمیں پوری طرح سمجھنا ہے کہ وہ ہم سے کیا چاہتے ہیں۔ یہ لوگ بازار سے مختلف انداز میں سامنے آئے ہیں۔ وہ ہم سے بھی یہی توقع رکھتے ہیں کہ حتی الامکان خود پس پردہ رہیں اور نچلی سطح پر آدمی تیار کریں۔"
"بات معقول ہے۔" طارق نے تائید کی۔ "جتنا بھرم رکھا جائے تو بازار میں بھاؤ کھرا ہو جاتا ہے اور بے ایمانی کا امکان معدوم ہو جاتا ہے۔ اس طرح ہم چھوٹے موٹے ڈیلروں سے بھی محفوظ رہ سکیں گے۔"
اگلی شام مجھے جو ہدایات ملیں وہ واضح اور قابلِ عمل تھیں۔
پہلی کھیپ پانچ کلوگرام کی تھی جو ہمیں مقررہ قیمت پر بازار میں پہنچانا تھی۔ اس رقم میں سے بیس فیصد کمیشن وضع کرنے کے بعد بقیہ رقم ایک لفافے میں سربمہر کر کے وصول کی جاتی۔ تین دن بعد جو شخص دوسری کھیپ لاتا وہ پہلی کھیپ کی رقم کا سربمہر لفافہ بھی لے جاتا۔ مال اور رقم کی آمدورفت میں گڑبڑ کا امکان نہیں تھا مگر پھر بھی بلیک گولڈ کے الفاظ باہمی شناخت کا کوڈ مقرر کیے گئے تھے۔
طریقۂ کار کے بارے میں جب میں نے وضاحت چاہی تو بس اس قدر بتایا گیا کہ ہم چاروں کو حتی الامکان پس منظر میں رہنا ہے۔ فون پر آواز والے کے محتاط رویے کی بنا پر میں اس کا کوئی نمبر یا حوالہ پوچھنے کی ہمت نہ کر سکا۔ اس کی باتوں سے میں نے اندازہ لگایا تھا کہ حسبِ ضرورت وہ خود ہی مجھے فون کرتا رہے گا گویا سارے روابط یکطرفہ ہوں گے۔
زیرِ زمین دنیا میں خود کو پوشیدہ رکھنے کا تصور اس سے قبل میرے لیے سراسر خیالی تھا۔ اکثر میں فلموں میں ایسے کردار دیکھتا رہا تھا جو اپنے قریبی ساتھیوں سے بھی اپنی شخصیت کو راز رکھتے تھے اور بڑے بڑے گروہوں کی سربراہی کرتے تھے مگر میں عملی دنیا کا آدمی تھا اور اس کی تلخ حقیقتوں سے اچھی طرح واقف تھا۔ حقیقی زندگی میں ایسے کردار اپنانے والے کبھی کامیاب ہوتے نہیں دیکھے گئے تھے۔
جرائم کی دنیا میں ہر شخص بزعمِ خود دس مار خاں بنا رہتا ہے اور اس وقت تک اپنی ذات پر کسی کی برتری تسلیم نہیں کرتا جب تک اس کے ہاتھوں خاک چاٹنے پر مجبور نہ ہو جائے یا پھر شہرت یافتہ حلقوں میں اس کا نام چلتا ہے جس کی پشت پناہی مضبوط ہو۔ بہت سی بااثر شخصیات کسی بدنام شخص کی سرپرستی کرتی تھیں۔ اسے سرِعام من مانی کی اجازت مل جاتی۔ قانون کے محافظ اس کی سرگرمیوں سے درگزر کرتے رہتے اور کوئی بڑا جرم سرزد ہو جاتا تو بااثر سرپرست قانون کی توجہ دوسری سمتوں میں مبذول کرا دیتے۔
ایسے بدنام لوگوں سے میرا ایک ٹکراؤ تھا۔ نام اور جرائم کی تشہیر ہی ان کی بالادستی کا سبب بنتی تھی اور کوئی ان کے آڑے آنے کی کوشش نہیں کرتا تھا۔ میں نے تو ایسے بھی واقعات دیکھے اور سنے تھے کہ کسی بااثر شخصیت کے پروردہ غنڈے نے کسی کا خون کر دیا مگر واقعاتی شہادتوں کے باوجود وہ گرفت میں نہ لیا گیا بلکہ دو چار کمزور ہسٹری شیٹروں کو بند کر کے تشدد شروع کر دیا گیا مگر وہ لوگ بدترین تشدد سہنے کے باوجود اصل قاتل کی نشاندہی کی جرأت نہ کر سکے جس کے جرم کے وہ عینی شاہد ہوتے کیونکہ ان کی سچی شہادت ان کی اپنی موت کا پروانہ بن سکتی تھی اور یوں کوئی گواہ نہ ہونے کے باعث قاتل اپنے ہتھیار سنبھالے نئے شکار کی تلاش میں لگا رہتا۔
ناموں کے اس دور میں اپنی ذات کو تاریکی میں رکھ کر کسی بڑے دھندے کا خواب دیکھنا ناقابلِ یقین ضرور تھا مگر شاید غیر حقیقی نہیں کیونکہ میں بذاتِ خود اس پُراسرار تجربے سے گزر رہا تھا اور پوری سنجیدگی

سے اس کا انجام دیکھنا چاہتا تھا۔

پھر کام کا آغاز ہو گیا۔

ابتدا میں قدرے دشواری ہوئی مگر پھر ہمارا دھندا اس سُرعت سے بڑھا کہ ہم خود حیران رہ گئے۔ چار چھ ماہ کے عرصے میں ہم چاروں اس قابل ہو چکے تھے کہ شہر کے پسندیدہ علاقوں میں اپنے مکان خرید سکیں۔ مارکیٹ سے ملنے والی اطلاعات کا نچوڑ یہ تھا کہ ہمارے ذریعے تقسیم ہونے والی چرس اپنی نوعیت کے اعتبار سے عمدہ اور خالص ترین تھی۔ جو اڈے اسے خاص طور پر فروخت کرتے ان کے مستقل گاہکوں کی تعداد میں اضافہ ہوتا جا رہا تھا اور طلب کرنے والے اونچی شرح سے منافع کما رہے تھے۔

شہر میں کسی کو علم نہیں تھا کہ چھوٹے موٹوں کو نکال باہر کر کے مارکیٹ پر قبضہ کرنے والا کون پردہ نشین تھا جو سارا کاروبار محض اپنی آواز کے سہارے چلا رہا تھا۔ حریفوں کو صرف اسی قدر معلوم تھا کہ ڈینی، جہانگیر، نادر اور طارق اس دھندے کے نئے عروج والے ہیں۔

جب ہم چاروں کے نام حریفوں کے کانوں تک پہنچے تو پانی سر سے گزر چکا تھا۔ ہم چاروں ہی جرائم کی دنیا کے گمنام لوگوں میں سے تھے اور پھر ہماری پہچان کرنے والا بہت خالی دماغ تھا۔ مال کی کھپت بڑھتے ہی باس نے ہمیں نئے اڈوں کو پوشیدہ رکھنے کی سخت ہدایت کی۔ پھر ہمیں علیحدہ علیحدہ جنرل اسٹیٹ ایجنسیاں چلانے کا مشورہ دیا۔

ہم نے جیسے ہی پلاٹوں کی خرید و فروخت سے ابتدا کی۔ دس ہزار کی خرید و فروخت کا فرق چھ ہزار میں بول لئے۔ پھر ٹیکس کی ادائیگی کے وقت ٹیکس میں نمایاں طور پر قانونی طور پر تفصیل سے وجوہات ادا کر کے چھ ہزار کا سرمایہ کاری پر تیس ہزار منافع ظاہر کر دیا۔ دو چار ہی ہفتوں میں ہم اس قابل ہو چکے تھے کہ کسی خوف کے بغیر اپنی مرضی کے مطابق بود و باش اختیار کر سکیں۔

ہمیں ابھرنے کی ترکیب بتا جانے کے بعد باس نے بھی ہم پر سے اڈوں کو پوشیدہ رکھنے کی پابندی ہٹا دی۔

حریفوں کے ایما پر پولیس نے نادر خان اور جہانگیر پر ہاتھ ڈالنے کی کوشش کی مگر ان کی اچانک خوشحالی کا ٹھوس قانونی جواز دیکھنے کے بعد کوئی کچھ نہ کر سکا اور حریف منہ دیکھتے رہ گئے۔

لائن میں موجود دوسرے لوگوں کے برعکس ہم چاروں نے آبکاری اور پولیس کے عملے سے کوئی ربط ضبط نہیں رکھا کیونکہ بھاری مقدار میں چرس لانا اور لے جانا ہماری ذمے داری نہیں تھی۔ مال ہمیشہ مختلف جگہوں پر اور نئے نئے طریقوں سے پہنچایا جاتا تھا اور کہیں ذخیرہ کیے بغیر محض چند گھنٹوں میں کارندوں کے ذریعے شہر میں پھیلا دیا جاتا تھا۔

اندرون ملک سے شہر تک چرس کی سپلائی لائن کیسے قائم تھی، یہ ہم چاروں میں سے کسی کے علم میں نہیں تھا جب کہیں مال پکڑے جانے کی اطلاعات آئیں تو ہم فوری طور پر اپنے وسائل کو بروئے کار لاتے اور ہر بار کوئی نہ کوئی معروف نام سامنے آ جاتا۔

مارکیٹ کے جانے پہچانے لوگوں کا مال پکڑا جاتا تھا مگر گمنام کی سپلائی بحال تھی۔

اس سلسلے میں میری اپنی سوچ تھی۔ میرا خیال تھا کہ ہمارا سربراہ بھی آبکاری اور پولیس سے دور ہی دور رہتا ہے۔ عام سننے میں آتا تھا کہ آنے والی بیشتر منشیات محکمہ آبکاری کے عملے کے بعض اراکین کی رضامندی سے آتی ہیں۔ یہ رضامندی خاصے مہنگے داموں خریدی جاتی تھی۔ پھر لین دین ہوتا کہ کسی کھیپ کی مخبری ہو جاتی یا پولیس کو اپنے ذرائع سے اطلاع مل جاتی تو آبکاری کے محکمے کو ناکارہ ثابت کرنے اور نیچا دکھانے کے لیے پولیس فورس پورے دم خم کے ساتھ حرکت میں آتی اور کروڑوں کی منشیات کی ضبطی کا ایک کارنامہ اخبارات کی سرخیوں میں رونق افزا ہوتا۔ کبھی کبھار یوں بھی ہوتا کہ آبکاری حکام اپنا وجود ثابت کرنے کے لیے کوئی کھیپ پکڑ لیتے اور عملی اقدام کا ایک ثبوت کاغذ پر انہی محکمے کو منشیات فروشوں کے ملتے۔ دونوں سے بھی بچا لیتے۔ دونوں صورتوں میں وہی لوگ قربانی کا بکرا بنتے جو چند اہلکاروں کی خوشنودی کے طلب گار نہیں تھے جبکہ ہمارا باس ایک ماہر کھلاڑی کی طرح اپنی ذات کو بالکل اندھیرے میں رکھنے کا عادی تھا۔

چند ماہ ہی سامنے [illegible] کا خوف [illegible] دیکھو تو اس کے تصرف [illegible] بار بار دیکھیں اور جیسے ذہن میں وہ مقام بن جاتے ہیں جہاں تک آرزو انگلیاں لپٹے لگی ہوں، آدمی کے ذہن [illegible] وجود کو داؤ پر لگا دیتے ہیں اور وہ خود [illegible] ہے۔ وہ اندھیری زندگی میرے لیے جس قدر پُراسرار تھی اس سے کہیں زیادہ پرکشش تھی۔

نقطۂ آغاز میرے سامنے تھا۔ میں کسی ایسے آدمی کے لیے کام کر رہا تھا جو گمنام تھا۔ مجھے یقین تھا کہ اس نے دوسرے شہروں میں بھی اپنے کارندے پال رکھے ہوئے تھے۔ میں اس تنظیم میں کسی اہم تر منصب کے خواب دیکھنے لگا۔

پھر میں نے اپنی خواہش کا اظہار اس گمنام باس پر کر ہی دیا۔

میں خود پس پشت چلا جانا چاہتا تھا۔ میں نے تجویز پیش کی کہ جہانگیر کو گروپ کا سربراہ مقرر کر دیا جائے۔

باس کا رابطہ بدستور مجھ ہی سے رہتا۔ اس آواز کا راز برقرار رہتا اور میں اس سے ملنے والے احکام کسی درمیانی آدمی کے ذریعے ٹیلی فون پر جہانگیر کو سنا دیتا۔ یوں عملی طور پر جہانگیر گروپ کا سربراہ بن جاتا۔ اسے قطعاً علم نہ ہو پاتا کہ اسے احکام دینے والا سربراہ نہیں بلکہ

جمع کر لی اور کسی دوسری پارٹی کے لیے کام شروع کر دیا۔

جہانگیر کے لیے یہ ایک چیلنج تھا۔ وہ محض ایک آدمی ٹوٹنے کا معمولی واقعہ نہیں تھا بلکہ دوسرے کارندوں کے لیے ایک راہ تھی۔ اگر لطف الرحمٰن ایسے ہی جھٹکے پہنچانے والا کھلم کھلا تمرد کر سکتا تھا تو دوسرے بھی طالع آزمائی کر سکتے تھے۔

اس نے معاملے کو سلجھانے کی کوشش کی مگر لطف الرحمٰن کسی طرح ہاتھ نہ آیا۔۔۔ جہانگیر ممکنہ رقم اپنی جیب سے سربراہ کو ادا کر چکا تھا مگر اس واقعے کے مضمرات کے پیش نظر اسے میرا مشورہ قبول کرنا پڑا اور اس نے تیسرے ہی دن مجھے لطف الرحمٰن کی ہدایت سے آگاہ کر دیا۔

میں اس معاملے میں بھرپور دلچسپی لے رہا تھا۔ اس طرح گمنام سربراہ کی قوت، صلاحیت اور طریقہ کار کا پوری طرح اندازہ ہو سکتا تھا۔ میں نے جہانگیر سے ملنے والی اطلاع من و عن آگے بڑھا دی۔

"تین دن کی تاخیر کیوں ہوئی خبر دینے میں؟" میں نے مخصوص آواز کا بوجھل لہجہ پہلی بار سنا تھا۔

"جہانگیر اس بد معاملگی کو خود نمٹانا چاہ رہا تھا۔"

"مگر مجھے تم جواب دہ ہو۔ میں صرف تم سے بات کرتا ہوں۔ مجھ سے ذکر کرنا تمہاری ذمے داری تھی۔" مجھ کو جھاڑ سنائی گئی۔

"پہلی کوتاہی تھی، اس لیے معذرت خواہ ہوں۔" میں نے خفت آمیز لہجے میں کہا۔

"ٹھیک ہے.. اب اس کام کو یکسر بھول جاؤ اور کل کا دن ایسے پبلک مقامات پر گزارو جہاں ضرورت پیش آنے پر تمہاری موجودگی کے دو چار گواہ بھی مل سکیں۔ کل شام چار بجے سے رات گیارہ بجے تک یہ احتیاط برقرار رہنا چاہیے۔ اس کے بعد سب آزاد ہوں گے۔"

"اور... سر!" میں کچھ پوچھنے کو بولا اور لائن بے جان ہو گئی۔

ایسی ہدایات کا مطلب میں خوب سمجھتا ہوں۔

میں نے فون پر جہانگیر سے وہ خبر کسی ردعمل کے اظہار کے بغیر سنی تھی لہٰذا نیا حکم دیتے ہوئے میں نے اپنے دل کی بھڑاس نکال لی۔

میں نے جہانگیر کو بدلی ہوئی آواز میں ایسی بے بھاؤ کی سنائی کہ وہ اپنے ہمدرد دوست کے طور پر مجھے فون کرنے کے بجائے خود بھاگا دوڑا چلا آیا۔

"یار! وہ تو بندہ ہے بالکل ہی بند۔" جہانگیر نے رسمی گفتگو کے بعد جھینپتے ہوئے لہجے میں مجھ سے کہا۔ "تھوڑی دیر پہلے میں نے لطف الرحمٰن کی بے ایمانی کی اطلاع دی تو غنیمت ہوئی جسے سنا دو پھر ابھی ابھی دوبارہ ٹیلیفون آیا تو بری طرح برس رہا تھا۔"

"غلطی تمہاری ہے۔" میں نے پُرسکون لہجے میں کہا۔ "تمہیں اس معاملے میں فوراً اس سے ہدایات لینا چاہیے تھیں۔ معاملہ ایک بار بگڑ جائے تو بنانا مشکل ہو جاتا ہے۔ شکر ادا کرو کہ ان تین دنوں میں کسی اور کی نیت میں فتور نہیں آیا ورنہ لطف الرحمٰن کی جگہ اس وقت کئی نام ہمارے سامنے ہوتے۔"

"اگر میری عقل ماؤف ہو گئی تھی تو تم لوگ ہی کچھ بتلاتے ہوتے۔" وہ جھلاتے ہوئے لہجے میں بولا پھر قدرے سکوت کے بعد نسبتاً دھیمے لہجے میں بولا۔ "کل شام چار بجے سے گیارہ بجے تک ہم چاروں کو اپنی مصروفیات کے گواہ تیار رکھنے کا حکم ملا ہے۔"

میں نے چونکنے کی اداکاری کی۔ "یعنی لطف الرحمٰن۔" اتنا کہہ کر میں نے زبان سے ٹرچ کی آواز نکالتے ہوئے اپنی گردن کے آگے شہادت کی انگلی پھیری۔

"معلوم یہی ہوتا ہے۔" جہانگیر کی آنکھوں میں تشویش کے سائے لہرانے لگے۔ "میں تو کل شام ہی سے کسی ہوٹل میں جم جاؤں گا، شناسا بھی مل جائیں گے اور ہوٹل کا عملہ بھی ہو گا... ضرورت پیش آئی تو بہتیرے گواہ مل جائیں گے۔"

"شاید آج کل بلیئرڈ کا ٹورنامنٹ چل رہا ہے۔" میں نے پُرخیال لہجے میں کہا۔ میں کافی دیر سے اس بارے میں سوچ رہا تھا۔ "طارق بھی اس میں حصہ لے رہا ہے۔ کیوں نہ کل شام ہم چاروں ساتھ ہی کلب چلیں۔ بلیئرڈ روم اور کلب میں خاصی رونق ہوتی ہے۔"

جہانگیر تیار ہو گیا۔

یہ ان دنوں کا قصہ ہے جب قانون انتشار کا دور تک پتا نہیں تھا اور شہر کے ہر تفریحی مرکز میں شامیں رنگین اور مخمور ہوا کرتی تھیں۔ اگلی شام ہم چاروں نے حسین چہروں اور اجلے لباسوں کے ہجوم میں کلب کے سبزہ زار اور بلیئرڈ روم میں گزاری جہاں رنگین اور انگیز ماحول میں اسنوکر چیمپئن شپ منعقد ہو رہی تھی۔

اس سے اگلی صبح کے اخبارات میں ایک لرزہ خیز قتل کی تفصیلات موجود تھیں۔ متوفی کو گردن کاٹ کر ہلاک کیا گیا تھا۔ اس کی لاش ایک بوری میں بند شکر پور کی جھاڑیوں سے برآمد ہوئی تھی۔ پولیس کے لیے متوفی نامعلوم تھا مگر لاش کے مسخ شدہ چہرے کی تصویر ہم چاروں کے لیے اجنبی نہیں تھی۔ وہ ہمارا غدار لطف الرحمٰن تھا۔ میں وہ خبر پڑھ کر سہم گیا۔ کسی نادیدہ ہاتھ کا وار اس سے بھی بھیانک ہو سکتا تھا۔

تنظیم کے پس پشت جو کوئی بھی تھا اس کے ہاتھ بہت لمبے تھے اور اپنے فیصلوں کو نافذ کرنے کی بھرپور قوت رکھتا تھا اور یہ بات میرے لیے تشویش کا باعث تھی۔

اگلے دن خبریں چھپیں کہ متوفی منشیات فروش تھا اور واقعہ کی شام سات بجے گھر سے ایک بریف کیس میں رقم لے کر نکلا تھا لیکن

اسے زندہ گھر لوٹنا نصیب نہ ہو سکا۔ اس کے گھر والے رقم کی مالیت کے بارے میں کچھ نہ بتا سکے نہ ہی پولیس کسی نتیجے پر پہنچ سکی کیونکہ لاش موجود تھی مگر بریف کیس کا کہیں سراغ نہ مل سکا تھا۔ پولیس سرجن کے اندازے کے مطابق آٹھ اور نو بجے کے درمیان مقتول کو کسی تیز دھار آلے سے ذبح کیا گیا تھا۔

دو دن بعد گمنام آدمی نے فون کیا تو اس کی آواز ہمیشہ کی طرح پُرسکون اور غنودہ تھی۔ کام کی باتوں کے علاوہ اس نے کوئی ذکر نہیں کیا اور نہ میری ہمت پڑی کہ اس سے لطف الرحمٰن کے قتل کے بارے میں کچھ پوچھتا۔

پولیس تفتیش کے سلسلے میں جہانگیر اور نادر تک بھی پہنچی کیونکہ لطف الرحمٰن براہ راست نادر کے تابع تھا اور جہانگیر اس وقت تک پولیس کے اعلیٰ حکام کو جرائم سے اپنی دستبرداری کا یقین نہیں دلا سکا تھا مگر کلب میں موجودگی کے گواہ مل جانے کے بعد پولیس نے دوبارہ ان کا کبھی رخ نہیں کیا۔

وہ ہمارے ساتھ بددیانتی کا پہلا واقعہ تھا۔ پولیس کے لیے وہ قتل ایک معمہ بنا رہا لیکن جاننے والے جانتے تھے کہ لطف الرحمٰن کا قتل اس کی بددیانتی کا خمیازہ تھا۔ اس کے نتیجے میں ہمارے مالی لین دین کے حالات پہلے سے کہیں زیادہ استوار ہو گئے۔

بازار میں افواہیں گشت کرنے والوں کو اچھی طرح علم تھا کہ لطف الرحمٰن نے بددیانتی کا ارتکاب کیا تھا اور ایک خطیر رقم غائب کر کے دوسری پارٹی سے منسلک ہو گیا تھا لیکن اس کی موت کے بعد اس رقم کا کہیں پتا نہ چل سکا لہٰذا لوگ یہی نتیجہ اخذ کر سکے کہ اپنے قتل سے پہلے لطف الرحمٰن بریف کیس میں رقم لے کر گھر سے روانہ ہوا تھا۔ شاید اس کے دشمنوں تک اطلاع پہنچانے والے نے اس کی لالچی طبیعت سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اس پر جال ڈالا تھا۔ وہ کسی منفعت بخش سودے کی امید میں رقم لے کر لالچ کی زنجیر میں بندھا خود اپنے قاتل کے پاس جا پہنچا اور قاتل نے رقم اپنی تحویل میں لے کر اسے کیفر کردار کو پہنچا دیا۔

اس سفاکانہ واردات نے اندر سے مجھے ہلا کر رکھ دیا اور میرے دل میں بغاوت یا کسی بلند منصب کی امید کمزور پڑنے لگی۔

جو شخص اپنے ساتھیوں کو اتنی مہارت اور چالاکی کے ساتھ اپنے انتقام کا نشانہ بنا سکتا ہے اس سے الجھنا آسان کام نہیں تھا۔ ذرا سا بھی شبہ ہونے پر وہ مہلت دیے بغیر کبھی بھی کوئی وار کر سکتا تھا۔

اس کے معاملے میں سب سے بڑی خرابی یہ تھی کہ وہ مجھ سے بخوبی واقف تھا لیکن میرے لیے اس کی ذات گمنام تھی۔ بس صرف اس کی آواز سے آشنا تھا لیکن یہ ضروری نہیں تھا کہ وہ اس کی اصل آواز رہی ہو۔ جب مجھ جیسا آدمی آواز بدل کر جہانگیر کو اپنی سربراہی کے رعب میں لے سکتا تھا تو باس کے لیے فون پر اپنی آواز بدل لینا کون سا دقت طلب مسئلہ تھا؟

میں نے سنجیدگی کے ساتھ سوچا کہ اس آہنی تنظیم سے کنارہ کش ہو جاؤں۔ برسوں کی مجرمانہ سرگرمیوں کے نتیجے میں، میں اتنے اثاثے جمع کر چکا تھا کہ محنت اور ایمانداری سے کام کرتا تو قانون کو پامال کیے بغیر نہایت آسانی کے ساتھ اپنا معیار زندگی برقرار رکھ سکتا تھا۔

لیکن اس تنظیم سے چھٹکارا اس قدر آسان نہیں تھا۔

سربراہ نے مجھے اس وقت پیسے و وسائل کا سہارا دے کر آگے بڑھایا تھا جب میں شہر کے ایک غربت زدہ علاقے میں تنگ سی کوٹھری میں رہتا تھا۔ میرا تجربہ اس کے لیے بیش قیمت اثاثہ تھا جس سے وہ آسانی سے ہرگز دست بردار نہ ہوتا۔

پھر وہ اپنی ذات کی رازداری کے سلسلے میں اس قدر حساس تھا کہ اپنی آواز کی غیر ضروری تشہیر تک سے گریز کرتا تھا۔ محض اسی وجہ سے اس نے جہانگیر کو براہ راست احکام دینے کے بجائے میرا وسیلہ برقرار رکھا تھا تاکہ میرے سوا کوئی اس کی آواز سے واقف نہ ہو سکے۔

پھر کیا وہ اپنی تنظیم سے ایک ایسے آدمی کی کنارہ کشی برداشت کر لیتا جو جہانگیر، نادر اور طارق کے علاوہ خود اس کی آواز سے بھی واقف تھا؟

یہ ایک بڑا وسیع سوالیہ نشان تھا جس کا جواب میرے نزدیک نفی کے علاوہ کچھ نہیں تھا۔ میرے کہہ ڈالنے پر شاید وہ مجھے زبانی طور پر علیحدگی کی اجازت دے دیتا لیکن مجھے پورا یقین تھا کہ اس کے بعد میری لاش بھی شہر کے کسی ویرانے ہی سے دستیاب ہو گی نہ قاتل پکڑا جا سکے گا اور نہ قتل کے اسباب روشنی میں آ سکیں گے۔

میں نے وہ خیال ترک کر دیا تھا بعد کے واقعات نے ثابت کر دیا کہ میرا وہ فیصلہ بالکل درست اور منطقی تھا۔ حالات میری توقع کے برعکس تیزی سے تبدیل ہو گئے اس بارے میں میری کہانی سے زیادہ اہمیت واقعات کے تسلسل کی ہے کیونکہ بہت سے واقعات سراسر میری لاعلمی میں رونما ہوئے جن کی تفصیلات مجھے دوسرے ذرائع سے ملیں لہٰذا آگے آپ ان بنیادی واقعات کی تفصیل پڑھیں گے جو آپ بیتی کے انداز سے ہٹ کر لکھے گئے ہیں لیکن کچھ عرصہ اور واقعات کے بعد میں دوبارہ آپ کو اپنی کتھا سناؤں گا کیونکہ اس موڑ سے کہانی کا محور میری ذات نہیں رہی ہے اس میں دوسروں کا دخل ثانوی ہو کر رہ گیا ہے۔

❁

جہانگیر گھر پہنچ کر لباس تبدیل کر رہا تھا کہ فون کی گھنٹی بج اٹھی۔ وہ قمیص سر سے اچھال کر تیزی سے فون کی طرف جھپٹا۔

اس کا خیال تھا کہ دوسری طرف اس کا گمنام سربراہ ہو گا مگر

ریسیور کان سے لگاتے ہی اسے طارق کی آواز سنائی دی اور اس کا منہ بن گیا۔
"کیا بات ہے؟" اس نے خشک لہجے میں سوال کیا۔
"میں ایک اہم بات پوچھنا بھول گیا تھا۔" طارق کی آواز معذرت خواہانہ تھی۔
"دوبارہ بھولنے سے پہلے پوچھ ڈالو ورنہ شکر کی جگہ ندامت ہو سکتی ہے۔" جہانگیر نے معنی خیز لہجے میں کہا۔
"آج رات مجھے ایک ڈلیوری دینی ہے، اس کا کیا کروں؟"
الجھن آمیز لہجے میں پوچھا گیا۔
"اتنی اہم بات تم میٹنگ میں پوچھنا بھول گئے تھے؟" جہانگیر ملامت آمیز لہجے میں بولا۔
"بس چوک ہو گئی۔"
"احکام میں تمہیں جو میں نے بتائے تھے۔"
"یعنی فوری طور پر سب کچھ بند۔"
"میٹنگ کے بعد یہی صورت حال ہے۔" جہانگیر کو اس پر غصہ آنے لگا۔
"مگر میں ایڈوانس لے چکا ہوں۔"
"ہوں، یہ معاملہ ذرا مختلف ہے۔" جہانگیر سوچ میں پڑ گیا پھر دوبارہ بولا۔ "یہ کب کا واقعہ ہے؟"
"آج صبح سودا ہوا تھا۔"
"احکام تو سودوں کے بارے میں تھے۔" جہانگیر نے برملا اپنا فیصلہ صادر کر دیا۔ "ڈلیوری کر دو۔"
"ٹھیک ہے۔" کہہ کر دوسری طرف سے سلسلہ منقطع کر دیا گیا۔
مگر جہانگیر کو قطعی چین نصیب نہ ہو سکی۔ اس کے چیختے ہی دن کی گھنٹی دوبارہ بجنے لگی تھی۔ وہ زیر لب بڑبڑاتا ہوا مڑا اور جھلاہٹ کے عالم میں ریسیور اٹھا لیا۔
مگر فون پر وہ مانوس غراہٹ سنتے ہی اس کی جھلاہٹ کافور ہو گئی کیونکہ اس بار دوسری طرف اس کا باس تھا۔
یہ اس کا معمول تھا کہ ہر میٹنگ کے بعد وہ فون کر کے جہانگیر سے رپورٹ ضرور لیتا تھا۔
"تو لوٹ آئے تم اپنی میٹنگ سے۔"
اس کا استفہامیہ لہجہ سن کر جہانگیر چونک پڑا۔ وہ گفتگو کا آغاز عموماً اسی لہجے سے کیا کرتا تھا اور بات تھی کہ اس کی نرم آواز میں بھی جہانگیر کو دبی دبی غراہٹ کا احساس ہوتا رہتا تھا مگر اس وقت تو باس کے تیور ہی کچھ اور تھے۔
"یس سر۔" وہ عجلت کے ساتھ بولا۔ "ہدایات پہنچا دی گئی ہیں۔ سب اگلا حکم ملنے تک اسمگلنگ بازار کی چہل پہل سے جا میں گے۔"

"بس یہی کچھ ہوا اجلاس میں؟"
باس کے لہجے کی چبھن جہانگیر کے لیے ناقابل برداشت ہونے لگی اور اس کی پیشانی پر پسینے کی بوندیں ابھر آئیں۔
باس اس کی رپورٹ سے مطمئن نہیں تھا اور اس سے مزید کچھ سننے کا متمنی تھا۔ مگر کیا؟ یہ جہانگیر نہ سمجھ سکا۔
معاً اس کا ذہن طارق کی تازہ فون کال کی طرف گیا۔ اسے اندازہ تھا کہ باس بہت زیادہ باخبر آدمی تھا، شاید اسے طارق کی الجھن کا علم تھا۔
"ایک سودا آج صبح ہوا تھا۔" اس نے جلدی سے کہا۔ "ایڈوانس لیا جا چکا تھا، اس لیے اس کی ڈلیوری کی وقتی طور پر اجازت دی گئی۔"
"غیر ضروری باتیں مت کرو۔" غضبیلی غراہٹ ابھری۔ "میں تم سے میٹنگ کے بارے میں پوچھ رہا تھا۔"
"سوری سر!" جہانگیر بوکھلا گیا۔ "بس یہی ہوا تھا میٹنگ میں۔ میں نے آئندہ حکمت عملی کے بارے میں بھی بریف کر دیا تھا۔"
"ہوں۔" ریسیور میں زہریلی آواز گونجی۔ "ڈینی کیا بکواس کر رہا تھا؟"
"وہ..... وہ ہمیشہ کی طرح اصولوں پر مصر تھا۔" جہانگیر کی گھبراہٹ میں اضافہ ہو گیا اور اسے اپنے پیٹ میں بل سے اٹھتے محسوس ہونے لگے۔ اسے دوسری طرف سے بولنے والے کی سفاکانہ ہنسی سنائی دی۔ "وہ یہ جاننا چاہتا تھا کہ تم بند ریچھ کی طرح گھومنے کے بجائے دوبارہ کیوں اس طرف متوجہ ہو رہے ہو؟"
"جج..... جی۔" جہانگیر چھپی چھپی آواز میں کراہا۔
"اور تمہارے نزدیک اس کی یہ موشگافی ناقابل ذکر تھی؟" بچھاڑ کھانے والے لہجے میں پوچھا گیا۔
"وہ سمجھ رہا تھا کہ تجویز بہتر ہے۔" جہانگیر کے لیے بولنا دشوار ہو رہا تھا۔ اس کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ بولنے والے نے میٹنگ میں موجود نہ ہونے کے باوجود ڈینی کے الفاظ من و عن کیسے دہرا دیے تھے؟
وہ ڈینی کے چڑانے والے رویے کی بنا پر خود بھی اس سے اکثر نالاں رہتا تھا مگر وہ اس کا جاں نثار دوست تھا۔ اس کے بارے میں جہانگیر سوچ بھی نہ سکتا تھا کہ سربراہ سے اس کی شکایت کرے مگر اب باس خود ڈینی کے بارے میں کرید رہا تھا۔
"وہ تمہارے احکام کا پابند تھا۔" جہانگیر کو پھنکار سنائی دی۔ "اسے یہ جرأت کیسے ہوئی کہ اس قسم کی بکواس کرے؟"
"بس ذرا وہ زیادہ بولتا ہے۔" جہانگیر اپنی پیشانی سے پسینہ صاف کرتے ہوئے نقاہت زدہ آواز میں بولا۔
"مجھے اس کے لب و لہجے سے بغاوت کی بو آ رہی تھی۔" سرد و بے رحمانہ لہجے میں کہا گیا۔ "شاید اس کا علاج کرنا پڑے گا۔"
جہانگیر کانپ اٹھا..... علاج کا مطلب وہ بخوبی سمجھتا تھا۔

"اس بار اسے معاف کر دیں، آئندہ وہ محتاط رہے گا۔"
جہانگیر گڑگڑایا۔

لائن پر چند ثانیوں کے لیے سکوت چھا گیا جیسے وہ سوچ میں پڑ گیا ہو۔ اس کی پُرسکون آواز سنائی دی۔ "تم نے وفاداری کی ہے، تمہاری سفارش کو نظر انداز نہیں کیا جا سکتا لیکن یہ یاد رکھو کہ میں ہر وقت اپنی آنکھیں کھلی رکھتا ہوں۔"

"مجھے اندازہ ہے سر!" جہانگیر جھجکتے ہوئے بولا۔ "مگر میں حیران ہوں کہ آپ لفظ بلفظ ہر بات سے واقف ہیں۔"

مختصر سی ہنسی سنائی دی۔ "جیوا باؤ زیادہ کی طرف بجھتا ہے۔ میں میلوں دور ہونے کے باوجود اس چھت کے نیچے لیے جانے والے سانسوں کی آوازیں بھی سن سکتا ہوں۔ یہاں بہت کچھ کہا جاتا ہے، یہ اور بات ہے کہ میں غیر ضروری باتوں میں سر نہیں کھپاتا۔"

جہانگیر کے بدن میں سنسناہٹ دوڑ گئی۔ "میرے لیے آپ کی ذات حیرت ناک ہے سر! دنیا میں کوئی چیز ایسی نہیں ہے جس پر شک ہونے کا شبہ کیا جا سکے۔"

"اس میں حیرت کی کوئی بات نہیں۔" سپاٹ لہجے میں کہا گیا۔ "تم کبھی ان کا سراغ نہیں پا سکو گے... وہاں میٹنگ روم میں نصب آلے کے ریسیور میں کچھ فنی خرابی ہو گئی ہے تو مجھے ایک عارضی ٹرانسمیٹر وہاں پہنچانا پڑا۔ وہ ننھا سا ٹرانسمیٹر تمہاری کرسی کے پاس میز کی نچلی سطح سے چپکا ہوا ہے۔ میرا اپنا ٹرانسمیٹر ٹھیک ہو چکا ہے، چاہو تو نیا ٹرانسمیٹر نکال کر تلف کر دو۔"

جہانگیر سن رہ گیا۔ اس کا ذہن ماضی کے ان تبصروں میں الجھ گیا جو وہ جیوا باؤ زیادہ پر کرتا رہا تھا... کہیں اس کے منہ سے کوئی ایسی غیر شعوری بات نہ نکلی ہو جو اس کی گرفت کا سبب بن جائے کسی قدر ہے بس تھا وہ سربراہ کے سامنے۔

"بہت بہتر سر!" اسے اپنی آواز کسی گہرے کنویں کی تہہ سے ابھرتی ہوئی محسوس ہوئی۔

بغیر کسی جواب کے سلسلہ منقطع ہو گیا اور جہانگیر ریسیور کریڈل پر ڈال کر تھکے ہوئے انداز میں مسہری پر گر گیا۔

اس کا دل کنپٹیوں میں دھڑک رہا تھا۔ بدن میں چیونٹیاں رینگ رہی تھیں اور تنفس کی رفتار تیز ہو چکی تھی۔

اس کا دل چاہ رہا تھا کہ اسی وقت جیوا باؤ زیادہ کی طرف دوڑ لگا لے۔ ہو کا نفرنس ٹیبل کے نیچے سے ٹرانسمیٹر اکھاڑنے کے بعد اس عمارت کو خیر باد کہہ دے مگر خوف کے باعث اسے اپنی خواہش دبانی پڑی۔ اسے واضح طور پر ایسی کسی حماقت کے ارتکاب سے روکا گیا تھا۔

گروپ میں اس کی سربراہی کا آغاز بہت اچھے انداز میں ہوا تھا۔ مگر پھر غیر محسوس طریقے پر اس کی ذات پر سربراہ کی گرفت مضبوط ہوتی چلی گئی اور اب وہ اپنے سائے سے بھی خوف محسوس کر رہا تھا۔ اس کا اندازہ تھا کہ اب وہ اپنے پُراسرار سربراہ کی مرضی کے بغیر آزادی سے سانس بھی نہ لے سکے گا۔ بظاہر وہ آزاد تھا مگر حقیقت میں کسی نادیدہ ذات کا قیدی۔

وہ بستر پر چت پڑا چھت کو گھورتے ہوئے گہرے گہرے سانس لیتا رہا۔ غنیمت یہ تھی کہ ان دنوں اس کی بیوی لاہور گئی ہوئی تھی ورنہ وہ یقینی طور پر اس سے خاصی کڑی باز پرس کرتی اور اس کے لیے جواب دہی مشکل ہو جاتی۔

اس کی بیوی لاہور کے ایک معزز گھرانے کی بیٹی تھی جس کا کراچی میں بھی کاروبار تھا۔ گو ان کی شادی روایتی انداز میں ہوئی تھی مگر وہ جہانگیر کو بے حد چاہتی تھی۔

اس کے نزدیک جہانگیر ایک اوسط درجے کی میکینیکل فیکٹری کا بلا شرکت غیرے مالک تھا جہاں سے اسے معقول آمدنی تھی۔ وہ اس کے خفیہ کاروبار سے قطعی لاعلم تھی۔

اور جہانگیر کے لیے اس کا خفیہ کاروبار ہی سب کچھ تھا۔ اسی میں کما کر اس نے اسٹیٹ ایجنسی کی آڑ لی اور اپنے اثاثوں... کے اظہار کی ایک قانونی راہ نکال لی۔ پھر مکان کے بعد وہ فیکٹری کی خریداری۔ جب اس کے پاس پیسہ آیا تو کسی نے بھی اس کے ماضی کے بارے میں زیادہ جستجو نہیں کی اور رفتہ رفتہ وہ معاشرے کا ایک آبرومند رکن بن گیا۔

اب اسے آمدنی کے ساتھ اپنی یہ آبرو بھی بہت عزیز تھی۔

❁

چرس کے مضرات خاصے تباہ کن تھے۔

بھنگ کے پودے کی کاشت بہت آسان تھی اور پھر اس سے چرس کی تیاری بہت زیادہ دشوار نہیں تھی۔ ملکی قانونوں سے ماورا ... ملک چرس فروش خریدے اپنی دکانوں پر بیمار بکریوں کی سفید بالوں والی کھال کی نمائش کیا کرتے تھے جو اس طریقے کار کی تشہیر کا ایک جانا پہچانا ذریعہ تھی جس کی مدد سے بہترین چرس تیار کی جاتی تھی۔

چرس کی ایک گولی چار سے چھ گھنٹوں کے لیے کافی ہوتی تھی۔ گہری سیاہی مائل سبز گولی کو دیا سلائی کی حرارت نرم کر دیتی تھی پھر اسے تمباکو میں ملا کر ہتھیلی پر خوب اچھی طرح رگڑا جاتا تھا تاکہ دونوں ایک جان ہو جائیں۔

پھر اس تمباکو سے بھری ہوئی سگریٹ کے گہرے گہرے کش دوسرے ہی عالم کی سیر کرانے لگتے تھے۔

آنکھیں چند ہی لمحوں میں سرخ ہوتے ہوتے خون کبوتر کا رنگ اختیار کر لیتیں۔ دل کی دھڑکنیں تیز ہو جاتیں۔ پیاس کا احساس بڑھنے لگتا جیسے پورے جسم پر بے خودی طاری ہو جاتا۔ ہلکی سی غنودگی کیفیت لطافت کے ایک

شعور میں جگنو لیے رینگنے لگتی اور بھوک کھل جاتی۔

مگر پینے والوں کو ان اثرات کا نہ زیادہ احساس ہوتا تھا، اور نہ انھیں ان سے کوئی غرض تھی۔ ان کے لیے چرس ایک ایسا سستا نشہ تھا جس کی مدد سے ذہن عالم سرور میں کھو کر زمان و مکاں کے احساس سے یکسر عاری ہو جاتا تھا۔

چرس کے سہارے دس دس گھنٹے کام کرنے والا مزدور پلک جھپکائے اور تھکان محسوس کیے بغیر سولہ اور اٹھارہ گھنٹے تک کام کر سکتا تھا، کراچی سے حیدر آباد تک پہنچ کر اونگھنے والا ٹرک ڈرائیور کہیں رکے بغیر بلتستان تک مسلسل ڈرائیونگ کر سکتا تھا۔

اس کے مضر اثرات سے لوگ یا تو بے خبر تھے یا جان بوجھ کر اس بارے میں سوچنا نہیں چاہتے تھے۔ نئے عادی تو آسانی سے اعصابی اختلال کا شکار ہو جاتے تھے جو عادی تھے ان کے بھی اعصابی ردعمل میں ہم آہنگی برقرار نہ رہتی: بصارت کے زاویے بدل جاتے، خدوخال سے لے کر سراپا تک بدلا بدلا نظر آنے لگتا اور سب سے بڑا اثر قوت فیصلہ پر پڑتا، جو گاڑی چند سو گز دور ہوتی بیسوں دور نظر آتی، سامنے سے سڑک کے وسط میں آتا ہوا دیو ہیکل ٹرک کبھی پہیلا سا چلتا ہوا نظر آتا اور یوں ہولناک حادثے رونما ہوتے، متعدد ہلاک ہو جاتے، جو بچ رہتے وہ بھی زخموں سے چور ہوتے یا زندگی بھر کے لیے معذور ہو جاتے لیکن ان تباہ کاریوں کے باوجود چرس مقبول تھی۔ روز بروز اس کا استعمال بڑھتا جا رہا تھا، بستی آبادیوں میں تھکاتا جانے کے بعد یہ وبا معزز گھرانوں کو بھی اپنی لپیٹ میں لے چکی تھی اور شہر میں چرس کی روزانہ کھپت منوں کی مقدار میں ہو رہی تھی۔

مگر ماہرین کو ایک ہی امید تھی، ابلاغ عامہ کے ذرائع سے چرس کی تباہ کاری کی تشہیر لوگوں کو معقول و عقول اس وبا میں مبتلا ہونے سے بچا سکتی تھی اور جو اسے ترک کرنا چاہتا تھوڑی سی قوت ارادی کے ساتھ اسے ترک کر سکتا تھا چونکہ چرس کا چنگل بہت زیادہ ہولناک نہیں تھا۔ دو چار دن کی طلب، سستی اور تھکان کے بعد اس کے اثرات یکسر ختم ہو سکتے تھے۔

ان امید افزا اسباب کے ساتھ ہی ایک عذاب اہل کاران چور دروازوں کا بھی قلع قمع کرنے میں مصروف تھے جن سے گزر کر یہ زہر اژدر نشہ معاشرے کی رگوں میں سرایت کرتا جا رہا تھا۔

پاکستان ہی میں نہیں بلکہ دنیا کے ہر خطے کوشے میں چرس مقبول ہو رہی تھی۔ نوجوان لڑکوں اور لڑکیوں کے گروپ اجتماعی تلذذ میں مبتلا ہو رہے تھے، موسیقار اس کے سرور میں لافانی دھنیں تلاش کرنے کے دعویدار تھے، طالب علموں میں یہ شوق فیشن بن رہا تھا، اداکار اس کے دم لگا کر سیٹ پر گھنٹوں تیز ترین روشنیوں میں کام کرتے رہتے تھے اور پھر نیا شاٹ دینے کے لیے تیار رہتے۔ زندگی کا کوئی شعبہ اس وبا سے محفوظ نہیں تھا۔

ملکی سطح پر کوئی نفع خوری پیچھے والی حکومت پوری قوت کے ساتھ اس لعنت کا قلع قمع کرنے میں مصروف تھی، عالمی ادارے حرکت میں آچکے تھے اور ساری کی کوششیں اس ایک نکتے پر مرکوز تھیں کہ ان زمینوں کو بانجھ کر دیا جائے جہاں برگ حشیش سے کے پھیلنے کے آثار ہوں، اس کے پیداواری مراکز کو نیست و نابود کیے بغیر اس زہریلی لعنت سے نجات ناممکن تھی۔

مگر یہ کام اتنا آسان نہیں تھا۔ جنوبی امریکہ، شمالی افریقہ اور ایشیا کے دشوار گزار علاقوں میں اس منفعت بخش فصل کی کاشت جاری تھی۔ وہ علاقے اول تو ویسے ہی پہنچ سے باہر تھے اور جہاں پہنچا بھی جا سکتا تھا وہاں شہری قوانین کی رسائی نہیں تھی۔

یونیسکو کا نارکوٹکس ڈویژن کا کمیشن اپنے طور پر امید موثر میں انسداد منشیات کی پالیسیوں پر [illegible] کی راہیں تلاش کر رہا تھا اور بین الاقوامی نارکوٹکس کنٹرول بورڈ اپنے پورے اختیارات بروئے کار لا رہا تھا لیکن اس طوفان میں کسی کمی کے دور دور تک آثار نہیں تھے بلکہ وہ دن بدن بڑھتا ہی جا رہا تھا۔

شہر میں انسداد منشیات کے بارے میں ایک بین الاقوامی سیمینار ہو رہا تھا جس میں دنیا کے چیدہ چیدہ ماہرین شریک تھے۔

وہ سر جوڑے تدابیر کر رہے تھے اور شہر میں ہزاروں لوگ اپنے گاڑھے خون پسینے کی کمائی سے چرس خرید رہے تھے، دم لگا رہے تھے اور اپنی دنیا میں مگن تھے۔

اس دوران میں جب آبکاری کے محکمے کو مخبروں سے یہ اطلاع ملی کہ شہر میں اچانک چرس کا قحط پڑ گیا ہے تو پورے محکمے میں حیرت کی ایک خوشگوار لہر دوڑ گئی۔ چند ایسے بھی تھے جو اس خبر کو اپنے سہانے مستقبل کے لیے فال بد سمجھ کر سر لٹکائے بیٹھے تھے۔

پچھلے چار پانچ ہفتوں میں شہر پولیس نے کوئی بڑا چھاپہ مارا تھا نہ آبکاری کے حکام نے بھاری مقدار میں مال پکڑا تھا، ساری کاروائی گھومتے پھرتے آوارہ گرد لوگوں تک محدود تھی جن کے قبضے سے دو چار سو گرام مال برآمد ہوتا تھا، ایسے ماحول میں چرس کا قحط ایک انہونی سی بات لگتی تھی لہٰذا اعلیٰ افسران ذاتی طور پر ان اطلاعات کی تصدیق پر تل گئے۔

گل باز خان شہر کے ایک مشہور ترین اڈے کا مالک تھا۔ حقے اور چرس سے اعلیٰ ولایتی شراب تک ہر شے اس کے ٹھکانے

"ذرا ٹہلنے کا موڈ تھا۔" پہلا جواب اس نے سوچا لیکن اس
بات کو خوشامد سمجھتے ہوئے گول کر گیا اور ٹہلنے کی بات چھیڑ دی۔
"تم چلو میں ابھی آتا ہوں۔" یہ کہتے ہوئے اس نے دروازے
کی کنڈی کھول دی۔
جب وہ افسر باہر نکلنے کے لیے گل باز خان کے قریب سے
گزرا تو اس نے مربیانہ انداز میں اس کی کمر پر ہاتھ رکھ دیا۔ "برا نہ
ماننا میری کسی بات کا... تمہاری طرح ہمارا پیشہ بھی ایسا ہی ہے
ہر ایک کو اس وقت تک مشکوک سمجھتے ہیں جب تک وہ خود کو
اہل اعتماد نہ ثابت کر دے۔"
وہ افسر وہاں سے نکلا چلا گیا۔
تھوڑی دیر بعد ہی تھانے کی حدود میں ایک چم چم کرتی ہوئی
جیپ کار داخل ہوئی۔ اس کی اگلی نشست سے دو دراز قامت مسلح
وردی اترے جن کے ہولسٹروں میں ریوالوروں کے دستے چمک رہے
تھے ان میں سے ایک نے پچھلی نشست کا دروازہ کھولا اور گل باز خان سیٹ
سے نیچے اتر کر عمارت کی طرف بڑھ گیا۔
نخوت آمیز اشاروں سے متعینوں کے سلام کا جواب دیتے
ہوئے وہ سیدھا انچارج کے کمرے میں گھستا چلا گیا۔
اندر پہنچا کہ نظروں کا تبادلہ ہوا اور گل باز خان ایک کرسی
پر جم گیا۔ وہاں تین افسر موجود تھے۔
"کیسے یاد کیا مجھ ناچیز کو؟" اس نے بیٹھتے ہی سوال کر ڈالا۔
"دھندا کیسا چل رہا ہے؟" معنی خیز لہجے میں سوال کیا گیا۔
"مندا ہے... آپ لوگوں کو دینے دلانے کے بعد کچھ بچتا بھی
نہیں گل باز۔" وہ بے پروائی کے انداز میں بولا۔ "سمجھ میں نہیں آتا کیا
ہو رہا ہے۔"
"سمجھ میں تو ہماری بھی نہیں آ رہا گل باز خان!" دوسرے افسر
نے کہا۔ "اسی لیے تمہیں یہاں تک آنے کی تکلیف دی ہے۔"
"مارکیٹ میں مال ایک دم نایاب ہو گیا ہے۔" گل باز خان کرسی
پر پہلو بدلتے ہوئے بولا۔ "کسی قیمت پر نہیں مل رہا۔"
"باہر کی کوئی پارٹی تو نہیں آ گئی شہر میں؟"
گل باز خان ہنسا۔ "کوئی پارٹی وارٹی نہیں آئی لیکن ادھر سے مال
نہیں آ رہا۔"
"کوئی ایک ہی پارٹی تو دھندا نہیں چلا رہی۔"
"بڑی پارٹی ایک ہی ہے جس کی مٹھی میں پورا شہر ہے۔"
گل باز خان یوں بولا جیسے کوئی بزرگ نوآموز بچوں سے مخاطب
ہو۔ "جو چھوٹے موٹے ہیں وہ اپنی چاندی کر رہے ہیں، ملاوٹ کیا
ہوا مال اصل سے چار گنا داموں پر بیچ رہے ہیں۔"
"پھر یہ تمہارا اپنا معاملہ ہے۔" انچارج اکتائے ہوئے
لہجے میں بولا۔ "آج قحط ہے تو کل مال کی فراوانی بھی ہو گی اور تم بھی
سونا کماؤ گے...."
"مارکیٹ بڑی مشکل سے بنتی ہے تھانیدار صاحب!" گل باز
خان اس کی بات کاٹ کر قدرے طنزیہ لہجے میں بولا۔ "جو گاہک
ایک بار دوسرے اڈے پر لگ گئے وہ سمجھو ہاتھ سے گئے۔ ان
چند دنوں کا اثر سال ڈیڑھ سال سے پہلے قابو میں نہیں آئے گا۔"
"اونچ نیچ دیکھنا تمہارا کام ہے۔" انچارج کا لہجہ فیصلہ کن
تھا۔ "ہم سے جو وعدہ ہے اس پر تمہیں ہر حال میں عمل کرنا ہو گا۔"
"میں جو دے رہا ہوں وہ اس سے زیادہ ہے جس سے باہر ہے۔"
گل باز خان نے خشک لہجے میں کہا۔ "اگلے مہینے تو شاید یہ بھی نہ دے
سکوں۔ اڈے پر سیل کا سامان نہ ہو تو دھندا بڑی تیزی سے چوپٹ ہوتا
چلا جاتا ہے۔"
"تو پھر اڈہ بند کر دو۔"
"شاید یہ بھی کرنا پڑ جائے مگر ابھی کچھ دن انتظار کرنا پڑے
گا۔" یہ کہتے ہوئے اس نے کرسی چھوڑ دی اور کھڑا ہو گیا۔
"کہاں چلے؟" انچارج نے اچنبھے کے ساتھ میز کی سطح بجاتے
ہوئے سوال کیا۔
"یہ لنچ کا وقت ہے۔" گل باز خان اپنی ریسٹ واچ پر نگاہ
ڈالتے ہوئے بولا۔ "پیغام ملا تو دوڑا چلا آیا۔ پھر کبھی فرصت کے
وقت آؤں گا۔"
"اس کی ضرورت نہیں پڑے گی گل باز خان!" انچارج نے
نیم وا آنکھوں سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے مسکرایا۔ "اب
تم ہمارے مہمان رہو گے۔"
گل خان کے چہرے پر تفکر کے آثار ابھر آئے۔
"مجھے ایسا مذاق پسند نہیں ہے تھانیدار صاحب!" لہجے سے برہمی
جھلک رہی تھی۔
"بیٹھو۔" انچارج پوری قوت سے میز کی سطح پر مار کر دہاڑا۔
پھر دونوں ہتھیلیاں کالی رگڑ کر بولا۔ "مذاق کروں گا میں تجھ سے؟"
گل باز خان کڑا کینہ توز نگاہوں سے انچارج کو گھورتا
رہا۔ اس کا چہرہ غصے سے لال بھبھوکا ہو رہا تھا۔
بقیہ دونوں افسروں نے حفظ ماتقدم کے طور پر اپنے سروس
پستول نکال لیے تھے۔
"بیٹھ جاؤ گل باز! اس وقت تم حراست میں ہو۔" ان میں
سے ایک نے پستول کی آہنی نال کو جنبش دیتے ہوئے سرد
لہجے میں کہا۔
گل باز خان کی آگ برساتی نگاہیں بولنے والے کے چہرے سے
پھسلتی ہوئی پستول پر رک گئیں۔ شاید اسے احساس ہوا کہ بالادستی

بس جو بس کی جوان دلوں شہر میں عقا جو رہی تھی۔

محلے داروں کی موجودگی میں شیر نامے تیار ہوئے، سامان کی فہرست بنائی گئی اور اڈہ سیل کر دیا گیا۔ گرفتاری کوئی نہ ہو سکی۔

تھانیدار اور اس کے عملے نے کسی کو ہوا بھی نہ لگنے دی کہ گل باز خان اپنے دو ساتھیوں سمیت پہلے ہی حوالات میں تھا۔

"یہ برا ہوا کہ وہ نکل گیا۔" واپسی میں ایک سماجی کارکن تشویش زدہ لہجے میں بولا۔ "وہ یہی سمجھے گا کہ ہماری مخبری پر چھاپہ مارا گیا ہے... اب وہ ہم سے ضرور انتقام لے گا۔"

تھانیدار جنبا اور مربیانہ لہجے میں بولا۔ "قانون امن پسند شہریوں کو پورا تحفظ فراہم کرتا ہے۔ آپ فکر نہ کریں۔ اس کی گرفتاری تک آپ دونوں کے گھروں پر ایک ایک مسلح سپاہی کا پہرا رہے گا۔ ..ابھی تو پوری رات پڑی ہے، ہم شہر کا کونا کونا چھان ماریں گے۔ وہ ہاتھ نہ آیا تو ہماری ساری کارروائی رائیگاں جائے گی اور وہ یعنی شہر کے کسی اور حصے میں معصوم شہریوں میں اپنی زہر فروشی کا جال پھیلائے گا۔"

تشویش کا اظہار کرنے والوں کی آنکھوں میں ممنونیت کے جذبات امڈ آئے۔

گھر لوٹتے ہوئے وہ دونوں نہ صرف خوش تھے بلکہ دل سے اپنے علاقے کے تھانیدار کی شرافت اور ہمدردی کے معترف بھی تھے کیونکہ اس نے انھیں محض زبانی دلاسا نہیں دیا تھا۔ جاتے ہوئے حسب وعدہ بندوقوں سے لیس دو سپاہی بھی ساتھ کر دیے تھے اور ان کی موجودگی میں سپاہیوں کو حکم دیا تھا کہ ان دونوں کے گھروں کے قریب دیوار میں گل باز خان کا سایہ بھی نظر آئے تو بے دریغ اسے گولی مار دو۔

مگر گل باز خان کے ستارے اچھے تھے کہ اس نے ان میں سے کسی مکان کا رخ نہیں کیا بلکہ صبح کے چار بجے تھانے سے آنے والے ایک قاصد نے باری باری ان دونوں کو جگا کر خوشخبری سنائی کہ گل باز خان اپنے دو آدمیوں سمیت اسی علاقے کے ایک نالے سے گرفتار کر لیا گیا۔

مسلح سپاہی قاصد کے ساتھ لوٹ گئے۔

ان دونوں کو اس وقت زحمت دینے کے بجائے صبح تھانے بلایا گیا تھا تاکہ ملزموں کی شناخت کے ساتھ ضابطے کی دوسری کارروائیاں بھی پوری کرا سکیں۔

اگلی صبح وہ دونوں تھانے پہنچے تو روزنامچہ ان کے سامنے رکھ دیا گیا جس میں پچھلی رات کے چھاپے کی تفصیل درج تھی۔

"اس کا کیا کرنا ہے جناب؟" ایک نے سوالیہ نگاہوں سے انچارج کی طرف دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"چھاپے میں آپ دونوں بھی شریک تھے۔ اس رپورٹ پر اپنے تصدیقی دستخط کر دیں۔" انچارج نے سکون سے کہا۔

"پھر تو اسے پڑھنا ہو گا۔"

وہ دونوں روایتی نستعلیق رسم الخط اور زبان میں لکھی ہوئی رپورٹ پڑھنے لگے جس میں جابجا قانونی دفعات کے حوالے سے مختلف اقدامات درج تھے۔

چھاپے کے دوران گل باز خان اور اس کے دو ساتھیوں کی گرفتاری کا ذکر پڑھ کر وہ چونک پڑے کیونکہ اس مرحلے پر رپورٹ خلاف واقعہ تھی۔

"وہ تینوں اڈے سے تو نہیں پکڑے گئے تھے۔"

"مقدمہ مضبوط بنانے کے لیے یہی کرنا پڑے گا۔" انچارج مضبوط لہجے میں بولا۔ "اگر یہ ظاہر کیا گیا کہ ان تینوں کو چھاپے کے کئی گھنٹے بعد کسی اور جگہ سے پکڑا گیا تھا تو فوراً انھیں بڑا ملزم قرار نہ دیا جا سکے گا اور وہ ضمانت پر رہا ہو جائیں گے۔"

"مگر عدالتی کارروائی سے تو نہیں بچ سکیں گے!"

"مقدمے میں شرکت سے معمولی دفعات لگیں تو زیادہ سے زیادہ انھیں چند ماہ کی سزا ہو سکے گی اور وہ رہا ہو کر پھر وہی دھندا شروع کر دیں گے۔" تھانیدار کی بات میں خاصا وزن تھا۔ "میری تو پوری کوشش یہی ہے کہ علاقے کو ہمیشہ کے لیے اس بدنام زندگی سے نجات مل جائے۔ ایسے چالاک لوگ روز روز قانون کی گرفت میں نہیں آتے... ایک بار دس بارہ سال کی سزا کاٹ کر جیل کی سلاخوں سے باہر آئے گا تو دوبارہ سر اٹھانے کی جرأت نہ کرے گا!"

تھانیدار کی نیت سراسر مخلصانہ تھی۔ ان دونوں کی سلامتی بھی اسی میں تھی کہ گل باز خان ضمانت پر رہا ہوئے بغیر سب طویل مدت کے لیے جیل بھیج دیا جائے۔ دینی جوش اور معاشرتی خدمت کا جذبہ ایک الگ چیز تھی مگر اس وقت وہ سنگین حقائق سے دوچار تھے۔

محلے برادری کے معزز اور عیال دار ارکان تھے۔ اگر گل باز خان رہا ہو جاتا تو انتقام لینے کے لیے ان کے گھروں کو آگ لگا سکتا تھا۔ کسی چوراہے پر انھیں زدوکوب کر سکتا تھا یا ان کے بال بچوں پر ہاتھ ڈال سکتا تھا اور وہ ایمانداری سے اپنی سماجی خدمت کی یہ قیمت ادا کرنے کے لیے قطعاً تیار نہیں تھے۔

"مگر وہاں تو ہم لوگوں کے ٹھکانے تک گئے تھے۔" دوسرے نے نیم رضامندی کا اظہار کرتے ہوئے ایک نکتہ اٹھایا تھا۔ "یہ افواہ تو پھیل ہی گئی ہو گی کہ اڈے سے سارے ملزم فرار ہو چکے تھے۔"

"سب دور کے تماشائی تھے۔" تھانیدار مسکا دانہ انداز میں

مسکرایا۔ "استغاثے کے گواہ تو آپ دونوں ہوں گے۔ بدنام مجرموں کو ہم لوگ چوری چھپے ہی گرفتار کرتے ہیں۔۔۔ انھیں سامنے لایا جائے تو ہجوم مشتعل ہو کر ایسے مجرموں کی بوٹیاں اڑا سکتا ہے۔"

تھانیدار شروع سے اب تک معقول استدلال سے کام لیتا آیا تھا۔ گل باز خان سے علاقے کے لوگوں کو شدید نفرت تھی مگر اس کی بدمعاشیوں اور چیرہ دستیوں کے خوف سے لوگ اس سے سلام دعا رکھنے پر مجبور تھے۔ ان حالات میں کسی کو کیا پڑی تھی کہ عدالت میں پولیس کے موقف کو چیلنج کر کے گل باز خان کی طرف داری کرتا۔

وہ تھانیدار سے متفق ہو گئے اور اس کی ہدایت پر اپنے دستخط کر دیے۔

تھانیدار انھیں گل باز خان اور اس کے ساتھیوں کی گرفتاری کے رموز ذہن نشین کرانے لگا۔

*

شام کے اخبارات میں جلی سرخیوں میں گل باز خان کے اڈے پر پولیس کے ڈرامائی چھاپے اور تین اہم گرفتاریوں کی خبر موجود تھی۔

ڈینی نے بڑی دلچسپی سے ان تفصیلات کو پڑھا اور زیر لب مسکرانے لگا۔

اخباری نمائندوں کو گل باز خان یا اس کے ساتھیوں سے نہیں ملنے دیا گیا تھا لہٰذا اس کارروائی کا دوسرا رخ سامنے نہ آسکا تھا۔

مگر ڈینی بہت گھاگ تھا۔ سرخیاں دیکھتے ہی اس نے قیاس کر لیا تھا کہ گل باز خان کی پولیس والوں سے ان بن ہو گئی ہوگی۔

ان لوگوں سے چپقلش کا عموماً ایک ہی سبب ہوتا تھا کہ ان کے زیر اقتدار علاقے کا کوئی بڑا آدمی ان کے مطالبات تسلیم کرنے سے انکار کر دے یا طے شدہ شرائط میں کٹوتی کر کے عہد شکنی کا ارتکاب کرے۔ ایسا بھی ہوتا تھا کہ بعض اوقات کوئی افسر اپنے علاقے میں کسی بھی قیمت پر کسی برائی کو نہیں پنپنے دیتا تھا اور بدی کا بیج پھوٹتے ہی اس کی بیخ کنی کر گزرتا تھا۔

مگر گل باز خان کا معاملہ دوسری قسم میں نہیں شمار کیا جا سکتا تھا۔ وہ دس برس سے اس علاقے میں ڈنکے کی چوٹ پر اڈہ چلا رہا تھا۔ امتناع شراب تو خیر نئی چیز تھی مگر دوسری خطرناک منشیات کا خریدنا، بیچنا، رکھنا یا استعمال کرنا ہمیشہ سے جرم تھا۔

اس اعتبار سے نہ گل باز خان کا جرم نیا تھا نہ علاقے کا۔۔۔ تھانیدار تبدیل ہوا تھا جو ڈینی جیسا خرانٹ آدمی اس خوش فہمی کا شکار ہو جاتا کہ وہ چھاپہ کسی نیک نیت افسر کی مستعدی کا نتیجہ تھا۔

ایک اڈہ قائم کرنے کے بعد اس کے لیے واقعات کی کڑیاں ملانی آسان ہو گئیں۔

چرس کی کھپت کے اعتبار سے گل باز خان کے اڈے کا شمار شہر کے بڑے اڈوں میں کیا جاتا تھا اور وہ شروع ہی سے نادر خان کے معتمد تاجروں میں شامل تھا۔

نادر خان اس سے بارہا کہتا رہا تھا کہ گل باز خان ان لوگوں میں سے ہے جو اپنی ذات پر بدترین تشدد سہنے کے باوجود زبان نہیں کھولتے۔ جسے حقیقی معنوں میں راز تصور کر لیں وہ بات اپنے ساتھ قبر ہی میں لے جاتے ہیں مگر پیسے کے معاملے میں وہ پکی کاروباری ذہنیت کا مالک تھا جسے پیسے کے لیے سودے بازی کرنا آتا تھا۔

ان لوگوں کو چرس کے ذخائر تباہ کیے پانچ دن ہونے والے تھے۔ اس دوران میں ان کے ذریعے ایک تولہ چرس بھی بازار میں نہیں گئی تھی اور ہیروئن کی سپلائی بھی اگلی ہدایات تک روک لینے کا حکم مل گیا تھا لہٰذا بازار میں عجیب افراتفری پھیلی ہوئی تھی۔

جن لوگوں کی سپلائی کا انحصار اس گروپ پر تھا وہ بلبلائے پھر رہے تھے۔ ہزاروں روپے روزانہ کی آمدنی سے محرومی کے ساتھ ہی ان کا مستقبل بھی خطرے میں پڑ گیا تھا۔

آمدنی میں اس خطیر کمی سے دل برداشتہ ہو کر شاید گل باز خان نے بھتے کی رقم میں کٹوتی کرنے کی کوشش کی ہوگی اور شاید بھتہ تنازعہ بڑھ گیا ہوگا جس کا نتیجہ اس کے اڈے پر چھاپے کی صورت میں رونما ہوا تھا۔

ڈینی کو یقین تھا کہ وقتی پریشانیوں کے باوجود گل باز خان بچ نکلنے میں کامیاب ہو جائے گا کیونکہ اپنے تحفظ کے معاملے میں وہ بلا کا عیار تھا۔ جس جگہ اڈہ قائم تھا وہ اس کے ایک ملازم کی ملکیت تھی۔ اسے پوری رقم ادا کرنے کے باوجود کاغذات اپنے نام منتقل نہیں کرائے تھے اور اس کی ملازمت برقرار رکھتے ہوئے اتنی ڈھیل دی ہوئی تھی کہ اڈے کے بیشتر معاملات اسی کی مرضی سے طے پاتے تھے اور نئے آنے والے عموماً اسی کو گل باز خان سمجھتے تھے۔

پولیس زیادہ مستعدی دکھاتی تو اس ملازم کو گھیر لیتی۔ سارا الزام اسی کے سر جاتا اور گل باز خان دوبارہ آزاد ہو جاتا۔ پھر وہی ہوتا جو زیر زمین مجرمانہ دنیا میں ایسے قربانی کے بکروں کے لیے ہوا کرتا تھا۔ بچنے والے اپنے ملازم کی وفاداری کے صلے میں نہ صرف جیل میں اس کی خبر گیری کرتے تھے بلکہ اس کی قید کی پوری مدت میں اس کے اہل و عیال کی جملہ مالی ذمہ داریوں کا بوجھ بھی اٹھاتے تھے۔

بڑے مجرموں کے اس روایتی سلوک کا نتیجہ یہ نکلتا تھا کہ
گروہ سے وابستہ لوگوں میں سے ہر ایک اپنے گھر بار سے بے فکر
ان کے مفادات کے لیے لڑتا تھا اور سزا سے رہائی کے بعد
ان کا حواری بنا ہوا نظر آتا تھا۔

فکر مندی کی بات صرف اتنی تھی کہ گل باز خان جیسا جہاں
دیدہ شخص اپنے اڈے سے ننگے ہاتھوں پکڑا گیا تھا حالانکہ
منشیات فروشی کا بنیادی اصول یہ تھا کہ خطرہ اچانک سامنے
آ جائے تو مال کی پروا کیے بغیر ٹھکانے سے بھاگ نکلو خواہ
اس کوشش میں تشدد یا تھوڑی بہت خونریزی کی نوبت ہی
کیوں نہ آ جائے۔ ایک بار جائے واردات سے فرار کے بعد
اگر گرفتار بھی ہو جائے تو بے یقینی کے خوف کے باعث کوئی اس
کے خلاف گواہی دینے کو تیار نہیں ہوتا یہ عدم تعاون قانون اور
اس کا نفاذ کرنے والوں کو بے بس بنا دیتا ہے۔

ایسے رسوائے زمانہ لوگوں کی ہیبت پر لوگ بھانت بھانت
کی بولیاں بولتے ہیں۔ قانون اور اس کا تحفظ کرنے والوں کو تنقید
کا نشانہ بناتے ہیں لیکن ان چشم دید گواہوں کی بزدلی کے بارے
میں کوئی نہیں سوچتا جو محض اپنے خوف کے باعث آنکھوں دیکھے
واقعات کو زبان پر لانے کی جرأت سے محروم ہوتے ہیں اور یوں
معاشرے پر یلغار کرنے والے ان موذی درندوں کے غول میں ایک
نئے بھیڑیے کا اضافہ کرنے کا سبب بن جاتے ہیں۔

یہ سب خالص نظریاتی باتیں تھیں جن سے ذیشان کو صرف
اسی حد تک دلچسپی تھی کہ وہ رجحانات برقرار رہیں جن سے اس
کی آمدنی کو تقویت ملتی رہے۔ وہ معاشرے کی اصلاح کا داعی
نہیں تھا جو لوگوں کو ان کی بزدلی پر شرم دلا کر انہیں گل باز خان
کے خلاف سامنے لانے کے لیے نکل کھڑا ہوتا۔

ان دھندوں سے وہ اتنا کما چکا تھا کہ اب آزادانہ طور
پر ایمانداری سے زندگی گزار سکتا تھا۔ چاروں کے گروپ میں وہ
پہلا آدمی تھا جس نے اپنی ناجائز آمدنی کو نہایت مہارت سے
شک و شبہے سے بالا کر لیا تھا۔

ابتدا میں جائیدادوں کے دھندے کا مشورہ گمنام سرمایہ
سے ملا تھا پھر ذیشان نے عقل پر زور دیا تو اسے بہتیرے دوسرے
رستے بھی نظر آ گئے۔ انعامی بونڈ سب سے سہل نظر آئے۔

کسی ضرورت مند اور غریب کے لیے دس بیس ہزار یا لاکھ
روپے کا انعام بہت بڑی بات تھی جس کے ذریعے وہ اپنی حسرت
بھری زندگی کے بہت سے موہوم خوابوں کو عملی شکل دے سکتا تھا۔
اس لیے وہ انعام کا انکشاف ہوتے ہی بینک کا رخ کرتا تھا مگر وہاں
اسے پتا چلتا تھا کہ کاؤنٹر سے انعام کی وصولی یا پھر اسی قدر
سہل کام نہیں تھا۔

بڑے انعام کی صورت میں انعامی بونڈ، اپنے شناختی کارڈ
کی فوٹو کاپی کے ساتھ کاؤنٹر پر جمع کرانا پڑتا تھا جس کے دس پندرہ
دن بعد کی تاریخ دے دی جاتی تھی بہت سے غریب لوگوں کے
لیے اتنے دنوں تک اپنی آرزوؤں پر قابو پانا محال ہوتا تھا پھر ایسے
میں کوئی نیک فرشتہ ان کے کان میں امید کا پیغام پھونکتا تھا اور وہ
قطار سے الگ ہو کر باہر آ جاتے۔

اسٹیٹ بینک کی عالی شان عمارت سے باہر فٹ پاتھ پر چلتے
پھرتے مسیحاؤں کی ایک دنیا آباد رہتی تھی جو بڑی دلفریب شرائط
پر ایسے عجلت پسند لوگوں کی حاجت روائی کے لیے سراپا انکسار بنے
گھومتے رہتے تھے۔

ان کے پاس نہ شناختی کارڈ کا چکر ہوتا تھا نہ دس پندرہ روز
انتظار کی زحمت بلکہ مالیت کے تناسب سے وہ انعام کی نقد رقم
میں چند سو کا اضافہ بھی کر دیتے تھے یوں دس ہزار کے انعام کے
بجائے ضرورت مند کو کسی گلی کوچے میں خاموشی سے ساڑھے دس گیارہ
ہزار نقد مل جاتے بونڈ کی مالیت الگ سے ادا کی جاتی اور انعام
پانے والا گھر پہنچنے تک اسی سوچ میں کھویا رہتا کہ بس تھوڑے دن
پندرہ روز کے انتظار کے عوض ہزار پانچ سو کے نقصان میں ایسا کیا حرج
ہے جو ایسے دانشمند دسیوں بینک سے باہر خدمت خلق میں اپنا وقت
اور پیسہ برباد کرتے رہتے ہیں۔

دوسری طرف یہی مسیحا ذیشان جیسے لوگوں کے درد کا درماں
ہوتے تھے۔ انعامی رقم کی مالیت کے لحاظ سے پانچ سے پچیس فیصد
تک کمیشن پر انعامی بانڈ ضرورت مندوں کو بیچ کر اپنی لگائی ہوئی رقم مع
منافع وصول کر لیتے تھے۔

ذیشان نے اس طرح کتنے ہی انعامی بونڈ خریدے اور پھر اپنے
شناختی کارڈ کی نقول کے ساتھ بینک میں جمع کرا کے لاکھوں کی رقم
وصول کی۔ اس ہیر پھیر میں اسے تھوڑا سا نقصان ضرور ہوا لیکن
اس نے بہت جلد اپنے کھرے اثاثوں کی مالیت لاکھوں تک پہنچا
دی جس پر کوئی انگشت نمائی نہیں کر سکتا تھا کیونکہ قانونی طور پر اس
کے پاس انعام یافتہ بونڈ کی ملکیت کا ہر ثبوت موجود تھا جس کی تصدیق
بینک سے کی جا سکتی تھی۔

اس رقم سے اس نے قلیل عرصے میں ایک بڑی پلاسٹک
فیکٹری خرید لی تھی اور اپنی شاہانہ بود و باش کے جملہ اخلاقی اور قانونی
جواز پیدا کر لیے تھے۔

وہ طبیعتاً تکلف اور تعیش کا عادی تھا مگر جب بھی اسے
یہ خیال آتا کہ وہ ایک بے نام آواز کے سامنے قطعی بے بس ہے
تو وہ اپنے اوپر جھلا جاتا...... اسے یوں محسوس ہوتا جیسے وہ ہر

چیز کا مالک ہوتے ہوئے بھی بالکل تہی دست ہو۔۔۔ اس کی انانیت اسے ہمیشہ اس منزل کی طرف اکساتی رہتی تھی جہاں اسے ہر ایک سے باز پرس کا مکمل اختیار ہو مگر اسے روکنے ٹوکنے والا کوئی نہ ہو۔ بالکل کسی؟ نادر کی طرح۔

ڈینی اپنے شاندار دفتر میں میز پر اخبار پھیلائے انھی سوچوں میں گم تھا کہ انٹر کام کی گھنٹی نے اس کے خیالات کا تسلسل توڑ دیا۔ انٹر کام پر اس کی سیکرٹری ہی ہو سکتی تھی۔ اس نے کاہلانہ انداز میں ریسیور اٹھایا تو وہ اسے ملاقات کے لیے دو لڑکیوں کی آمد کی اطلاع دے رہی تھی۔

ڈینی چونک پڑا۔ اس کی دوستی کے حلقے میں صنف نازک کی اکثریت تھی۔

اس کے ذہن کی اسکرین پر یکے بعد دیگرے بہت سے حسین پیکر آتے چلے گئے مگر وہ کوئی اندازہ قائم نہ کر سکا۔

وہ اصولوں کا پابند آدمی تھا۔ دفتر میں صرف کاروبار سے دلچسپی لیتا تھا۔ اس کی سیکرٹری خاصی خوب صورت اور پرکشش لڑکی تھی اور شاید اس کی نگاہ التفات کی منتظر بھی مگر ڈینی نے کبھی اس کے بارے میں سوچا تک نہ تھا۔ ساری تفریحات دفتر سے باہر کرتا تھا۔ حد تو یہ ہے کہ اس نے اپنی تمام دوست لڑکیوں کو دفتری اوقات میں فون وغیرہ کرنے سے بھی منع کیا ہوا تھا۔

ایسے میں کسی لڑکی کا دفتر آنا حیرت انگیز تھا۔

پھر اسے خیال آیا کہ سیکرٹری ایک نہیں دو لڑکیوں کی بات کر رہی تھی۔

ہو سکتا ہے کہ وہ چندے وغیرہ کے لیے آئی ہوں۔ اس نے سوچا اور ماؤتھ پیس میں سیکرٹری سے کہا۔ "انھیں اندر بھیج دو۔"

چند ثانیوں بعد سیکرٹری نے دروازہ کھولا اور دھوپ کے چشمے ہاتھوں میں لیے دو حسین اور جوان لڑکیاں اس کے دفتر میں آگئیں۔

انھوں نے اندر آتے ہی ڈینی کو سلام کیا۔ ایک دفتر پر سرسری نگاہیں دوڑانے لگی اور دوسری دلکش آواز میں اپنا تعارف کرانے لگی۔

وہ دونوں ایک مشہور مقامی کالج میں زیر تعلیم تھیں اور اپنی سالانہ تقریبات کے موقع پر شائع کیے جانے والے سووینیر کے لیے اشتہار لینے آئی تھیں۔

بولنے والی ڈینی کو بہت ذہین اور شوخ نظر آئی۔ اس نے انھیں بیٹھنے کی پیشکش کی جو شکریے کے ساتھ قبول کر لی گئی۔

دوسری لڑکی نے بیٹھتے ہی اپنی خوبصورت ویلوٹی چرمی بیگ میز پر رکھا اور اس میں سے کئی رسالے نکال کر ڈینی کی طرف بڑھا دیے۔

"یہ ہمارے پچھلے سووینیر ہیں۔" دوسری لڑکی کی آواز ڈینی کے کانوں میں رس گھولنے لگی۔ "دراصل ہماری یونین کا بجٹ بہت کم ہوتا ہے اس لیے ہمیں آپ جیسے کرم فرماؤں کو زحمت دینی پڑتی ہے۔ اس طرح اشتہارات کے ذریعے رسالے کا خرچ نکال کر اتنی رقم بچ جاتی ہے کہ کالج کا سالانہ فنکشن بہتر طریقے سے منعقد کیا جا سکے۔"

ڈینی بلا مقصد رسالوں کی ورق گردانی کرنے لگا۔

"بڑی خوشی ہوئی مس۔۔۔" ڈینی کہتے کہتے مستفسرانہ انداز میں رک گیا۔

مترنم آواز والی نے کرسی میں بے چینی سے پہلو بدلا اور ... آواز میں بولی۔ "غزالہ اور یہ میری ساتھی عابدہ ہیں۔"

غزالہ نے دوسری کا نام بلا وجہ ہی بتایا ورنہ اس کے چہرے پر چھائی ہوئی متانت اور سنجیدگی دیکھتے ہی ڈینی کے ذہن میں عابدہ، زاہدہ اور عفت جیسے نام کلبلانے لگے تھے۔

"مجھے خوشی ہے مس غزالہ کہ آپ نے دو لفظوں میں ... کی اشاعت کا مقصد بتا دیا۔ ورنہ اس سے پہلے لوگ مختلف ... فوائد گنوا کر اشتہار لینے کی کوشش کرتے رہے ہیں۔" ڈینی نے براہ راست اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے مسکرا کر کہا۔

"تشہیری فائدے بھی شاید ہوتے ہوں گے" اس بار ... کی آواز سنائی دی اور ڈینی کو مجبوراً اس کی طرف متوجہ ہونا پڑا ... وہ بھی خاصی خوش شکل تھی مگر اس کے بشرے پر زندگی کی ... گنگناتی رونق کے بجائے گمبھیر سنجیدگی کے ڈیرے تھے اور ... تھا کہ وہ بیٹھے بیٹھے اچانک زندگی کی بے ثباتی پر خشک تقریر ... کر دے گی۔

"مگر سووینیر کا مقصد ایک محدود حلقے میں اپنی سرگرمیوں کے تعارف کے ساتھ مالی وسائل کی فراہمی بھی ہوتا ہے۔" وہ کہہ ... تھی۔ "ہمیں کئی جگہ خاصی مایوسی ہوئی کیونکہ بہت سے تاجروں ... یا شاید ان کے ناشرین نے ادبی گداگری شروع کی ہوئی ... ہے۔ معمولی کتاب کی تقریب رونمائی پر سووینیر کا اہتمام ہوتا ہے ... ردی میں تل جاتی ہے یا مفت تقسیم ہوتی رہتی ہے البتہ سووینیر ... اشتہارات سارے خرچے نکال کر بھی دس پانچ ہزار کا منافع ... جاتے ہیں۔"

"لہٰذا بیشتر اشتہارات وہ لوگ لے اڑتے ہیں۔" غزالہ ... اس کی بات میں وقفہ آتے ہی مسکرا کر کہا۔ "ادبی محفلوں ... ہونا چاہتا ہے۔"

ڈینی کھلے دل سے ہنسا۔ "آپ لوگ میری معلومات میں ... کر رہی ہیں ورنہ میں تو آج تک رونما ہونے والی کتابوں کے ... جلسہ یا یہ سمجھ کر مرعوب ہوتا رہا ہوں۔"

جہانگیر سے گفتگو کے دوران ڈیبی نے جس طرح اپنے بارے میں شبہات کا اظہار کیا تھا اس کے پیش نظر اسے پورا یقین تھا کہ جہانگیر فوری طور پر اس سے رابطہ قائم کر کے اسے لعن طعن کرے گا اور آئندہ جیوا باؤز کی میٹنگوں میں محتاط رہنے کا مشورہ دے گا لیکن جہانگیر نے اس معاملے میں بالکل ہی چپ سادھ لی تھی۔ گو ان دونوں کی کسی ملاقات کی نوبت نہیں آسکی تھی لیکن دوبار فون پر ضرور گفتگو ہوئی تھی اور جہانگیر نے اس بارے میں ایک لفظ بھی نہیں کہا تھا۔

اب ڈیبی بذات خود اس معاملے کو دیکھنا چاہتا تھا۔

ڈیبی کے لیے اپنے ہمدردانہ رویے کے اظہار کے باوجود جہانگیر دل میں نجانے کیا منصوبہ لیے بیٹھا تھا۔

ڈیبی اس کے گھر پہنچا تو جہانگیر نے خوشگوار حیرت سے اس کا استقبال کیا۔

ان دنوں جہانگیر کی بیوی لاہور گئی ہوئی تھی لہٰذا وہ [illegible] اس سہولت سے [illegible] فائدہ اٹھا رہا تھا [illegible] ڈرائنگ روم میں وہ اکیلا نہیں تھا۔

"مجھے علم ہوتا کہ تم مصروف ہو گے تو فون کر کے آتا۔" ڈیبی نے معنی خیز لہجے میں کہا۔

"کوئی بات نہیں۔" جہانگیر فضا میں ہاتھ لہرا کر [illegible] خوشگوار [illegible] "بیٹھو [illegible] اس وقت [illegible] آنا ہوا؟" [illegible]

"[illegible] کئی دن ہو گئے تھے، سوچا مل ہی لوں۔" ڈیبی نے کہا۔

"تم بیٹھو، میں ابھی دس منٹ میں آتا ہوں۔" جہانگیر اٹھتے ہوئے بولا۔ اس کے ساتھ لڑکی نے بھی صوفہ چھوڑ دیا۔

جانے سے پہلے اس نے اپنے ایک ملازم کو آواز دی۔

"دیکھو کون آیا ہوا ہے۔" جہانگیر نے ملازم سے کہا۔ "کیبنٹ سے بوتل اور گلاس وغیرہ لے آؤ۔ یہ جتنی دیر میں ایک گلاس ختم کریں گے، میں لوٹ آؤں گا۔"

ملازم دانت نکالتا ہوا اندر چلا گیا اور جہانگیر اس لڑکی سمیت نکاسی کے راستے کی طرف بڑھ گیا۔

جہانگیر وعدے کے مطابق بہت جلدی لوٹ آیا۔

"ہر معاملے میں ٹانگ اڑاتے ہو۔" جہانگیر صوفے میں گرتے ہوئے خوشدلی سے بولا۔ "نئی نئی دوستی میں ذرا سی احتیاط کرنی پڑتی ہے۔"

"ورنہ چڑیا اڑ جاتی ہے۔" ڈیبی بائیں آنکھ دبا کر بولا۔

"یہی سمجھ لو۔" جہانگیر بولا۔ "ویسے میں کئی دن سے تمہیں ایک بات سمجھانی چاہ رہا تھا۔"

"وہ کیا؟" ڈیبی اپنے لبوں کو زبان سے تر کرتے ہوئے بولا۔

"تم بہت زیادہ بولتے ہو۔" جہانگیر نے بغور اس کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "کم اور سوچ سمجھ کر بولنے والے زیادہ فائدے میں رہتے ہیں۔"

"کیا کہہ دیا میں نے تمہیں؟"

"میں تمہاری بکواس کی پروا نہیں کرتا۔ لیکن یہ انکشاف [illegible] کر تمہیں شاید زیادہ خوشی ہو کہ جیوا باؤز کا چیف بگڑ [illegible]"

"نہیں۔" ڈیبی نے بے تکلفی کے انداز میں چونکنے کی اداکاری کی۔

"پچھلی میٹنگ میں تم نے جو بے سروپا باتیں چھیڑی تھیں ان کے حوالے سے مجھ سے باز پرس کی گئی ہے۔" جہانگیر [illegible] سنجیدگی کے ساتھ کہا۔

"کس نے کی باز پرس ہے؟"

"باس کے علاوہ اور کون کر سکتا ہے؟" جہانگیر [illegible] سوال داغ دیا۔

"لیکن اسے کیا خبر کہ وہاں کیا باتیں ہوئیں؟" ڈیبی [illegible] آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"اسی لیے تو کہہ رہا ہوں کہ جیوا باؤز میں جگہ جگہ مخبر لگے ہوئے ہیں اور وہ ہم سے زیادہ [illegible] ایک ایک قدم [illegible] رہتا ہے۔"

"میں نہیں مان سکتا۔" ڈیبی نے بے یقینی کے ساتھ [illegible] "رپورٹ تم خود دیتے ہو اور اب اپنا خلوص جتانے کے لیے [illegible] کی کہانی سنا رہے ہو۔"

"میں تو خود حیران رہ گیا تھا۔" جہانگیر اپنے لیے گلاس [illegible] ہوئے بولا۔ "اس نے بعض باتیں لفظ بلفظ دہرائی تھیں۔ [illegible] مجھے تنبیہ کی تھی کہ اس عمارت میں جابجا بگ نصب ہیں۔ [illegible] عمارتی گھر کا تعمیر تو خود میں نے وہاں سے نکالا ہے۔"

"کہاں ہے وہ؟"

"ہدایت کے مطابق ضائع کر دیا۔" جہانگیر بولا۔ "آئندہ [illegible] بہت زیادہ محتاط رہنا ہوگا۔"

"بہت زیادہ برہم ہوا ہو گا؟" ڈیبی نے خوفزدہ ہونے کی اداکاری کرتے ہوئے سوال کیا۔

"بمشکل اسے راضی کر سکا۔" جہانگیر سگریٹ سلگاتے ہوئے بولا۔ "ورنہ وہ تو تمہیں سزا دینے پر تلا ہوا تھا اور اس کی سزا معمولی نہ ہوتی۔"

"اس سے تمہاری بات کب ہوئی تھی؟"
"میٹنگ کے بعد۔ وہ تو اس کا سدا کا معمول ہے۔"
"اور تم آج پانچویں دن بعد مجھے بتا رہے ہو۔" ڈینی نے ملامت آمیز لہجے میں کہا۔
"میں مخمصے میں تھا۔" جہانگیر نے اپنا اعتراف لہجے میں کہا "شاید تم سے ذکر ہی نہ کرتا مگر تفصیل جانے بغیر تم اپنی حرکتوں سے باز نہ آتے۔"
ڈینی اس کی طرف دیکھ کر اپنے سر کو تفہیمی انداز میں جنبش دینے لگا۔

✿

جس رات ہیروئن بازار میں پہلی مرتبہ تقسیم کی گئی لوگوں نے زیادہ داموں کی بنا پر اس میں کوئی خاص دلچسپی نہیں لی مگر اگلے دن بازار میں اسی کا چرچا تھا۔
نشے بازوں کے لیے ہیروئن سنسنی خیز ثابت ہوئی تھی۔ سرور، لذت اور گردوپیش پھیلے ہوئے دکھوں سے بے خبری کا ایسا قیامت خیز امتزاج پہلے کبھی ان کے تجربے میں نہیں آیا تھا۔
اس کے آدمیوں کو ہیروئن فیشنا بازار میں فروخت کرنے کا حکم ملا تھا جس میں قیمت کا تعین ان ہی پر چھوڑ دیا گیا تھا کہ بندھے اصولوں کے تحت کام کرنے والوں کے لیے یہ چھوٹ ملے۔ بھی گنجائش تھی اور بازار کی خستہ حالی میں ہر ایک نے بڑھ چڑھ کر دام کمائے۔
اگلے دن چرس کی بھی ایک بڑی کھیپ شہر میں آ گئی۔ مال کی کمی کو سنہری موقع سمجھتے ہوئے کچھ نئے لوگوں نے قدم جمانے کی کوشش کی تھی اور چھوٹے موٹے منشیات فروشوں نے بھی پورے وسائل جمع کر کے مارکیٹ پر قبضہ جمانے کی کوشش کی تھی۔
یہ صورت حال کچھ مناسب نہیں تھی لیکن حیرت کی بات تھی کہ چرس بازار میں آ جانے کے باوجود بہت سے لوگ ہیروئن کے طلبگار تھے۔
پہلے دن کا کوٹہ خاصی مقدار میں جاری کیا گیا تھا اس لیے دوسرے دن بھی ہیروئن کے نئے شیدائیوں کو مایوسی کا سامنا نہیں کرنا پڑا تھا لیکن تجربہ کار دلالوں اور اڈے کے مالکان نے پہلے روز ہی میں بازار کا رخ بھانپ لیا تھا لہٰذا ہر طرف سے مال کی طلب شروع ہو گئی تھی۔
اس غیر متوقع صورت حال سے وہ چار دن ہی بوکھلا گئے ہوئے تھے۔ جہانگیر بے چینی سے باس کے فون کا منتظر تھا اور تھوڑے تھوڑے وقفوں سے اس بارے میں ڈینی کا دماغ بھی چاٹ چکا تھا لیکن ڈینی احمق نہیں تھا جو اس نازک مرحلے پر اپنے طور پر جہانگیر سے رابطہ قائم کر کے اسے اپنا بوجھ ہلکا کرنے کا موقع دیتا اسے خود باس کے فون کا انتظار تھا۔
چرس کی سپلائی سے اچانک ہاتھ کھینچ لینے کی بنا پر بازار میں ان کے آدمیوں کی ساکھ خاصی بگڑ گئی تھی مگر انھوں نے یہ امید دلاتے ہوئے بازار سے اپنا رابطہ قائم رکھا کہ جلد ہی وہ "نیا مال" بازار میں لانے والے ہیں۔ نیا مال کیا ہو گا؟ یہ خود ان کارندوں کو معلوم تھا اور نہ وہ آگے کچھ بتا سکتے تھے۔
پھر جب ان ہی ذرائع سے ہیروئن بازار میں چپکے اور تیزی سے مقبول ہوئی تو ان کی ساکھ حیرت ناک طور پر بحال ہوتی نظر آنے لگی جس کا ثبوت خطیر مالیت کے فوری آرڈر تھے۔
ڈینی سخت اضطراب سے دوچار تھا۔ اسے اندازہ تھا کہ اس باوجہ وقت پر بازار کی ضروریات نہ پوری کر سکے تو ہمیشہ کے لیے بازار سے باہر ہو جائیں گے۔
ان کی لاکھوں کی ریل پیل کا سارا انحصار ان چھوٹے چھوٹے اڈوں پر تھا جو شہر کی گنجان آبادیوں میں گلی گلی پھیلے ہوئے تھے اور گاہکوں کو دو چار یا دس روپے کا مال فروخت کرتے تھے۔
ان اڈوں میں کوئی باہمی رابطہ نہیں تھا۔ خود رو طریقے پر ان علاقوں میں ابھرتے اور پھر جمتے چلے گئے جہاں مقامی آبادی میں منشیات کی سرپرستی کا ڈھکا چھپا رجحان موجود تھا۔ لاکھوں کے مال کا ہیر پھیر کرنے والوں کے لیے ان خود رو اڈوں کے متوازی اپنی تنظیم قائم کرنا اور اسے اسی قدر کامیابی سے چلانا ناممکنات میں سے تھا۔ دوسری طرف خرابی یہ تھی کہ ایسی کسی کوشش کے نتیجے میں بڑی آسامیوں کے گریبان بآسانی پولیس کی دسترس میں آ جاتے لہٰذا نچلی سطح پر سارا لین دین ان ہی پر چھوڑ دیا گیا تھا۔ یہ لوگ شہر میں قائم چند بڑے مراکز سے واقف تھے اور اپنی ضرورت کی کل منشیات ان مراکز سے تھوک داموں سے لے آتے تھے اور ان کی خوردہ فروخت سے بھاری، انتظامی اخراجات کے علاوہ خطیر منافع بھی کماتے تھے۔
کبھی انسداد منشیات پولیس یا کسی دوسری ایجنسی کی طرف سے کارروائی ہوتی تو یہی خود رو اڈے نشانہ بنتے اور بڑے لوگوں کا بھرم قائم رہتا۔
ان حالات میں اگر چھوٹے اڈوں کے مالکان مال کی فراہمی میں بے یقینی کی صورت حال کے پیش نظر کسی مال پارٹی سے منسلک ہو جاتے تو اس کے لیے مقامی بازار میں اپنا وجود برقرار رکھنا دشوار ہو جاتا تھا اس خدشے کے پیش نظر ڈینی پریشان تھا۔
اس کا باس ہیروئن بازار میں لے آنے کا حکم دینے کے بعد سے غائب تھا۔ پچھلا دن اس سے کسی رابطے کے بغیر گزرا تھا

اور یہ دوسرا دن تھا۔

مجبوری یہ تھی کہ ڈینی کو ستاس کے کسی ٹھکانے کا علم تھا اور نہ وہ اس کی شخصیت سے واقف تھا جو اپنے طور پر اس سے رابطہ قائم کرنے کی کوشش کرتا۔

آخر شام کے چھ بجے فون کی گھنٹی بجی اور ڈینی نے جھپٹ کر ریسیور اٹھا لیا۔

"تجربہ کامیاب رہا ہے۔" دوسری طرف سے وہی جانی پہچانی بھاری اور غنودہ آواز سنائی دی۔

"خدا کا شکر ہے سر!" ڈینی نے اطمینان کا گہرا سانس لے کر کہا۔ "ہم بوکھلائے ہوئے ہیں۔ شہر میں لوگ فوراً مال چاہتے ہیں۔"

"پچھلی بار کمی تھوڑی تھی، اب ہم اپنے دام لیں گے۔"

"پہلی ڈلیوری کے ساتھ ہی اگلے دام بتا دیے گئے تھے پارٹیاں اس پر آمادہ ہی نہیں بلکہ رقم پیشگی دینے کو تیار ہیں۔"

"بیٹھے گلشن اقبال چلے؟" ڈینی کو خلاف معمول پہلی بار سے کہیں پہنچنے کا حکم دیا گیا۔ "حسن اسکوائر دیکھا ہوا ہے تمہارا؟"

"یس سر!"

"اس بار طریقہ کار میں تبدیلیاں کی گئی ہیں... تم ٹیکسی سے پہنچو گے، چوراہا عبور کرتے ہی بائیں ہاتھ پر فلیٹوں کی طرف گھومنے والی سڑک کے کنارے اناسی ماڈل کی سرخ کرولا کھڑی ہوگی۔ ڈرائیونگ سیٹ والا تمہارے بلیک گولڈ کے بدلے ہاتھ پر رقم کا حوالہ دے گا۔ باقی باتیں وہی سمجھائے گا۔"

"کار کا نمبر کیا ہوگا سر؟" ڈینی نے جھجکتے ہوئے سوال کیا۔

"اسے بھول جاؤ، وہ کچھ بھی ہو سکتا ہے۔" خشک لہجے میں کہا گیا اور سلسلہ منقطع ہو گیا۔

ڈینی ریسیور کو ہاتھ میں لیے چند ثانیوں تک یوں گھورتا رہا جیسے اس میں سے کسی کے نکل پڑنے کی توقع ہو پھر اسے آہستگی سے کریڈل پر ڈال دیا۔

وہ ایک پیر کرسی پر رکھ کر بیٹھا ہوا اپنی ٹھوڑی کو سہلانے لگا۔

اس سے پیشتر باس سارے احکام اس کو اسی انداز میں دیا کرتا تھا جیسے وہ سب ڈینی کو خود کرنا ہو مگر برسوں پہلے طے شدہ طریقہ کار کے تحت ڈینی عراقی ہوٹل کی مخصوص آواز میں وہ ہدایات جہانگیر کو منتقل ہو جاتا تھا۔

مگر اس بار وہ کیا کرے؟

احکام پہلے کی طرح دیے گئے تھے طریقہ کار میں تبدیلیوں کا بھی ذکر تھا مگر وہ یہ پوچھنا بھول گیا تھا کہ وہ ہدایات اسے جہانگیر تک پہنچانی تھیں یا خود ہی حسن اسکوائر کی طرف دوڑ لگانی تھی۔

وہ کئی منٹ تک سوچتا رہا پھر اسی نتیجے پر پہنچا کہ اسے موقع کا فائدہ اٹھانا چاہیے۔ بدلے ہوئے حالات میں اگر وہ جہانگیر کو آگے کر دیتا تو شاید حقیقی معنوں میں اس کا ماتحت ہو کر رہ جاتا کیونکہ جہانگیر اسے اپنے ساتھ پیش آنے والے واقعات کی ہوا بھی نہ لگنے دیتا اور پھر جہانگیر کے نئے طریقہ کار سے متعارف ہونے کے بعد باس بھی یہ سوچ سکتا تھا کہ درمیان میں ڈینی کا رابطہ کیوں برقرار رکھا جائے جب کہ پچھلے برسوں میں اس دوہرے نظام کی افادیت کبھی سامنے نہیں آئی تھی۔

ڈینی یہ خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں تھا۔ وہ حتی الامکان اندرونی داؤ پیچ سے واقف رہنا چاہتا تھا تاکہ برسوں کے خواب کی تکمیل کے راستے کی تلاش جاری رکھ سکے۔

اس نے کپڑے تبدیل کیے اور جوتے پہن کر گھر سے نکل آیا۔ گھر میں ایک بوڑھی ملازمہ اور خانساماں کے علاوہ صرف چوکیدار ہی تھا۔ ان تینوں نے اسے پیدل جاتے ہوئے بہت حیرت سے دیکھا کیونکہ وہ چہل قدمی تک کا عادی نہیں تھا۔

شہر کے اس پرسکون علاقے کی آبادی آسودہ حالوں پر مشتمل تھی اس لیے قریب و جوار کی ذیلی سڑکوں پر ٹیکسی کے ملنے کا کوئی امکان نہیں تھا۔ وہاں سے حسن اسکوائر تک کا فاصلہ چند منٹ کا تھا اس لیے وہ ٹہلتا ہوا کشمیر روڈ کی طرف بڑھ گیا۔

ٹیکسی ملنے کے چند منٹ بعد وہ حسن اسکوائر پر اتر چکا تھا۔

اس نے دور ہی سے اس کار کا دھندلا سا خاکہ دیکھ لیا تھا جو طے شدہ مقام پر موجود تھی مگر براہ راست ادھر جانے کے بجائے ڈینی پان والے کے کیبن کی طرف ہو لیا۔

سگریٹ کا نیا پیکٹ خرید کر وہ آگے بڑھا تو پارک کی ونی گاڑیوں کے درمیان کرسیاں ڈالے تین مسلح سپاہی نظر آئے جو فرصت کے چند خوشگوار لمحوں کی تلاش میں آئے ہوئے جوڑوں کی قانونی نگرانی پر مامور رہتے ہوئے غیر قانونی طور پر آنکھیں سینک رہے تھے۔

ڈینی اور آگے بڑھا تو اس کی آنکھوں پر پڑنے والی روشنیوں کا انعکاس پیچھے رہ گیا۔ اس نے اندھیرے میں ایک کنارے سے کھڑی ہوئی کار کے خدوخال پہچان لیے، وہ یقیناً اناسی کی کرولا تھی۔

ڈینی بلا جھجک آگے بڑھتا چلا گیا۔ سرخ رنگ کی ایک جھلک دیکھنے کے بعد رنگ کا سوال ہی نہیں پیدا ہوتا تھا۔

اناسی کی اس سرخ کرولا کی ڈرائیونگ سیٹ پر ایک لمبی الجھی شخص براجمان تھا۔ ڈینی اس کے قریب پہنچ کر کھلی ہوئی کھڑکی پر جھکا اور اس شخص نے تشویشی انداز میں جھک کر سے بائیں ہاتھ کار کا انجن اسٹارٹ کر دیا۔

سامنے سے آکر اسی سمت میں مڑنے والی ایک کار کے ہیڈ لیمپس کی روشنی میں ڈیتی نے دیکھا کہ کرولا والا خطرناک چہرے کا مالک تھا۔

وہ گھوم کر ڈرائیور کے برابر والی نشست پر بیٹھ گیا اور کار چند گز بڑھنے کے بعد ایجوکیشن روڈ پر مڑ گئی۔

ریلوے لائن عبور کرنے کے بعد کار دائیں طرف گھوم گئی۔ خطرناک صورت والے کی تمام تر توجہ سڑک پر مرکوز تھی اور ڈیتی اپنی طرف سے گفتگو میں پہل نہیں کرنا چاہتا تھا کہ مبادا اس کی کوئی حرکت خطرناک صورت والے کے ذریعے باس کے علم میں آکر اس کی ناپسندیدگی کا باعث بنے۔

کار تیزی سے دائیں بائیں گھومتی رہی پھر ایک ایسے مکان کے سامنے رک گئی جو آبادی میں ہونے کے باوجود الگ تھلگ نظر آرہا تھا۔

چار سو گز کے مکانات کی آخری قطار میں وہ میرے کا مکان تھا جس کے ایک طرف نیم پختہ سڑک تھی اور سامنے وسیع میدان پھیلا ہوا تھا جس کے ایک حصے میں تاریکی کے باوجود، تاروں کی چھاؤں میں جھاڑیوں کے ہیولے نظر آرہے تھے۔ باقی حصہ شاید علاقے کے بے فکرے نوجوانوں نے صاف کرکے کھیلنے کے قابل بنا لیا تھا لیکن ڈیتی کے لیے اس میدان سے زیادہ وہ مکان اہم تھا۔

ڈیتی عرصہ دراز سے اپنے گمنام باس کے لیے کام کر رہا تھا لیکن اس کے نام و نشان تک سے بے خبر تھا۔ وہ مکان کوئی پہلا ٹھکانا تھا جو باس کے حوالے سے اس کی نگاہوں میں آیا تھا۔

خطرناک صورت آدمی نے کال بیل سے آگے کر دروازہ لاک... کھولا۔ ڈیتی نے بھی اس کی تقلید کی پھر پھاٹک کی ذیلی کھڑکی کھل گئی۔ اس میں سے ایک استخوانی چہرہ نمودار ہوا اور فوراً ہی غائب ہو گیا۔ وہ دونوں اس کھڑکی نما دروازے سے جھک کر گزر گئے۔

اندر ڈرائنگ روم میں مخالف سمت کے اندرونی دروازے سے تقریباً ان کے ساتھ ہی ایک حسین لیکن پختہ عمر کی عورت نمودار ہوئی اس کے چہرے پر ہلکی سی حیرت نمایاں تھی۔

"آج بغیر اطلاع کیسے آنا ہوا؟" عورت نے جس لب و لہجے میں خطرناک صورت والے سے سوال کیا تھا اس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ ان دونوں کے مراسم خصوصی نوعیت کے حامل تھے۔

"صرف ایک کام سے آیا ہوں۔" خطرناک صورت والا بولا۔ تواس کی آواز سن کر ڈیتی کو مایوسی ہوئی حالانکہ وہ اچھی طرح جانتا تھا کہ اس کا پراسرار باس کسی بھی مرحلے پر اتنا غیر محتاط نہیں ہو سکتا کہ براہ راست اس کے سامنے آجائے۔

"تم اندر جاؤ اور ہو سکے تو ایک پیالی چائے بھجوا دو۔" خطرناک صورت والا اس سے کہتے ہوئے ایک صوفے پر اس طرح بیٹھ گیا کہ بیک وقت ڈرائنگ روم کے دونوں دروازے اس کی نگاہ میں رہیں۔

عورت کے اندر چلے جانے کے بعد ڈیتی بھی بیٹھ گیا۔ چند سیکنڈ کے لیے سکوت رہا پھر خطرناک صورت والا ڈیتی کی طرف متوجہ ہو گیا۔ "ان دنوں ٹیلیفون بہت زیادہ مخدوش ہو گیا ہے۔ بات کرتے کرتے درمیان میں کوئی اور لائن مل جاتی ہے اس طرح اہم گفتگو کسی غیر متعلق آدمی تک بھی پہنچ سکتی ہے۔ اس لیے فوری طور پر فون کا استعمال ترک کر دیا گیا ہے۔"

"مجھے خود بھی پچھلے دنوں ایسا تجربہ ہو چکا ہے۔" ڈیتی بولا۔ "درمیان میں آنے والا اگر دخل اندازی کے بجائے خاموش رہے تو ساری گفتگو لفظ بلفظ سن سکتا ہے۔"

"یہ کوئی عارضی خرابی نہیں ہے۔" خطرناک صورت والا اسے بتانے لگا۔ "پچھلے دنوں لائنوں میں اضافہ کیا گیا ہے جو پہلے کے لائنوں سے ساری لائنیں گڈمڈ ہو کر رہ گئی ہیں۔ یہ خرابی دور ہونے کے بجائے دن بدن بڑھتی ہی جائے گی۔"

"تو پھر رابطے کا ذریعہ کیا ہو گا؟"

"ٹرانسمیٹر۔" خطرناک صورت والے نے یہ کہتے ہوئے جیکٹ کی اندرونی جیب سے ایک مختصر سا جیبی ٹرانسمیٹر نکال کر اس کی طرف بڑھا دیا۔

ڈیتی نے اسے الٹ پلٹ کر دیکھا اور اپنی جیب میں ڈال لیا۔

"مجھے کبھی استعمال کیا ہے؟" اس نے سوال کیا اور ڈیتی نے صاف دلی سے اس معاملے میں اپنی لاعلمی کا اعتراف کر لیا۔

"سرخ بٹن دبانے سے یہ آن ہو جاتا ہے اور دوسری طرف سے آنے والا پیغام براہ راست سنا جا سکتا ہے۔" وہ ڈیتی کو بتانے لگا۔ "دوسرے ٹرانسمیٹر کو کھول کر آواز تین گنا بلند کی جا سکتی ہے دوسری طرف کا پیغام مکمل ہونے کے بعد سیاہ بٹن دبا کر جواب نشر کیا جا سکتا ہے۔"

"یعنی سیاہ بٹن دبانے کے بعد ہی یہ ٹرانسمیٹر بنتا ہے۔ ورنہ ریسیور رہتا ہے؟"

"تم بالکل ٹھیک سمجھے۔" خطرناک صورت والا تحسین آمیز لہجے میں بولا۔ "لیکن یہ آلات یکطرفہ کام کرتے ہیں اگر دونوں بیک وقت بولنا شروع کر دیں تو کوئی بھی دوسرے کی آواز نہیں سن سکے گا۔ اس پر گفتگو کے لیے مخصوص شناختی کوڈ ڈی ون ہو گا۔"

"اس پر میں کس سے رابطہ قائم کر سکوں گا؟"

اس کا منہ بن گیا۔ "یہ مجھے نہیں معلوم جس کے پاس ایسا ٹرانسمیٹر ہو گا اس سے تم بات کر سکو گے کیونکہ یہ صرف ایک مخصوص

وزنی کرنسی پر کام کرتا ہے۔"

ڈینی خاموش رہا۔

کیسا عجیب اتفاق تھا کہ چند روز قبل اس نے جہانگیر کو مرعوب کرنے کے لیے جیولا اوڈز میں ایک فراڈ شیئر چھپایا تھا اور غالباً اسی وقت اس کا باس شرتی بافتہ سوا صلاتی زاویے کو اپنانے کے بارے میں سوچ رہا تھا لیکن ڈینی اس شخص پر یہ ظاہر نہیں کرنا چاہتا تھا کہ وہ فراڈ شیئر وغیرہ سے مانوس ہے۔

"آج رات کے لیے کچھ انتظامات برقرار رہیں گے پھر تم لاتعلق ہو جاؤ گے۔"

"کس سے؟" ڈینی نے حیرت سے پوچھا۔

"سوالات مت کرو۔" وہ شخص چڑ گیا۔ "جتنا مجھے بتایا گیا ہے وہی دہرا رہا ہوں۔ پچھلے انتظامات کیا تھے؟ یہ تمہیں معلوم ہونا چاہیے لاتعلقی کس سے اختیار کرنی ہے؟ یہ تمہیں خود سمجھ لینا چاہیے۔ آئندہ تم ہدایت ملے بغیر اس مکان کا رخ نہیں کرو گے۔ یہاں تمہیں ایک خاص مقصد سے لایا گیا ہے۔"

اسی وقت عورت چائے کی ٹرے لیے کمرے میں داخل ہوئی اور وہ خاموش ہو گیا۔

وہ عورت اس قدر موقع شناس تھی کہ ٹرے میں صرف دو پیالیاں لائی تھی اور ٹرے تپائی پر رکھنے کے بعد فوراً واپس چلی گئی۔

"نام کیا ہے تمہارا؟" چائے نوشی کے دوران میں غیر ارادی طور پر ڈینی سوال کر بیٹھا اور جواب ملنے سے قبل ہی اسے خود کو اپنی حماقت کا احساس ہو گیا مگر تیر کمان سے نکل چکا تھا۔ خطرناک صورت والا اسے خشمگیں نگاہوں سے گھور رہا تھا۔

"غیر ضروری سوالات کے بجائے اپنے کام سے کام رکھو۔" وہ غرایا۔ "آئندہ بلااتفاق کہیں ٹکرا بھی گئے تو انجان بن کر قریب سے گزر جانا۔"

ڈینی سر کو خفیف سی جنبش دے کر رہ گیا۔ اس کے علاوہ وہ کر بھی کیا سکتا تھا؟

چائے پینے کے بعد وہ شخص ڈینی کو ایک اندرونی کمرے میں لے گیا جہاں ایک دیوار کے سہارے بڑی سی لکھنے کی میز پڑی ہوئی تھی اور دو بڑی دیوار گیر الماریوں میں کھسکنے والے شیشوں کے پیچھے ضخیم کتابیں ترتیب سے سجی ہوئی تھیں۔

اس شخص نے میز کی دراز سے ایک پیڈ اور ایک سفید کاغذ نکالا اور کاغذ کو میز کی ہموار سطح پر پھیلا کر رومال سے صاف کرنے لگا۔

"بیٹھ جاؤ۔" اپنا کام کرتے کرتے اس نے ڈینی سے کہا اور وہ ایک کرسی پر بیٹھ گیا۔

اگلے ہی لمحے اس نے اسی دراز سے محدب شیشے کی ایک چھوٹی سی ڈبیہ نکالی اور اس میں سے تیمم ہو جانے والا ایک فولڈنگ پاکٹ لینس نکال کر کھول لیا جو عموماً جوہری ہیرے اور دیگر قیمتی پتھروں کی تراش کے مشاہدے کے لیے استعمال کرتے ہیں۔

اس لینس کو کاغذ کے مختلف حصوں پر کھسکا کر اس سے آنکھ لگائے وہ کاغذ کی سطح کا جائزہ لیتا رہا پھر مایوسانہ انداز میں کاغذ کو مروڑ کر ایک طرف پھینک دیا۔ دراز سے برآمد ہونے والے دوسرے کاغذ کا بھی یہی حشر ہوا۔ آخر اس نے دراز کی بجائے رائٹنگ پیپر کا ایک ٹکڑا برآمد کیا اور اس کو باریک بینی سے جانچنے لگا۔

ڈینی اس وقت خود کو پہلے درجے کا احمق سمجھ رہا تھا۔ اس شخص نے ڈینی کو یوں نظر انداز کیا ہوا تھا جیسے اسے اپنے سامنے وہاں لا کر وہ یکسر فراموش کر بیٹھا ہو۔

اس دوران میں اس کی حرکات و سکنات سے ڈینی اندازہ لگا چکا تھا کہ وہ مکان اس حد تک اس شخص کا دیکھا بھالا تھا کہ وہ اس اندرونی کمرے کی رائٹنگ ٹیبل کی درازوں میں موجود رہنے والی چیزوں تک سے واقف تھا۔

"گڈ۔۔۔ اب آ جاؤ تم۔" چند ثانیوں بعد خطرناک صورت والا اس کی طرف مڑا۔

ڈینی اٹھ کر اس کے قریب پہنچ گیا۔ اس کا خیال تھا کہ شاید اسے بھی عدسے کے ذریعے کاغذ کی چکنی سطح پر کوئی نادیدہ تحریر پڑھنے کی دعوت دی جائے گی لیکن اس نے کالی سیاہی والا انک پیڈ ڈھکن ہٹا کر ڈینی کی طرف کھسکا دیا۔

"اس کاغذ پر اپنا انگوٹھا لگا دو۔" خطرناک صورت والا کہہ رہا تھا۔ "ذرا پیڈ سے اچھی طرح سیاہی لینا مجھے بالکل بے داغ اور مکمل نشان چاہیے۔"

اس نادر شاہی حکم پر ڈینی جھلا گیا۔ اتنی چھان بین کے بعد ایک سادہ کاغذ پر اس سے انگوٹھے کا نشان لینے کا کیا مطلب ہو سکتا تھا؟

"اگر کوئی تحریر درکار ہے تو میں دستخط بھی کر سکتا ہوں۔" ڈینی نے اپنی کھوپڑی کو قابو میں رکھتے ہوئے پرسکون لہجے میں کہا۔

"یہ میں بھی جانتا ہوں۔" وہ سنجیدگی سے بولا۔ "اس نشان سے مجھے ایک صاف ستھری اور شارپ تصویر بنانی ہے۔"

ڈینی نے داہنے انگوٹھے کو انک پیڈ کی نرم اور نم سطح پر دبانے کے بعد انگوٹھے کا نشان سفید کاغذ پر منتقل کر دیا۔

خطرناک صورت والے نے عدسے سے اس نشان کا جائزہ لیا پھر بال پوائنٹ قلم سے نشان کے گرد دائرہ بنا کر باقی ماندہ کاغذ پر بے مقصد ٹیڑھی ترچھی لکیریں بنا دیں۔

"اب تو مطمئن ہو کہ یہ کاغذ کسی غلط مقصد کے لیے استعمال نہیں ہو سکے گا؟"

مطمئن پہلے بھی تھا۔" ڈینی بولا۔ "بس یہ غلط فہمی ہو گئی تھی کہ شاید مجھے جاہل مطلق سمجھ رہے ہو۔ اس لیے زبان کھولی تھی۔" "اب تم میری گاڑی لے جاؤ۔" خطرناک صورت والے نے جیب سے چابی نکال کر ڈینی کی طرف بڑھا دی۔ "کسی محفوظ مقام پر نشست اور پشت گاہ کو ہٹا کر دیکھ لینا۔"

"کہاں ہے اس میں؟" اضطراری طور پر پھر ایک سوال ڈینی کی زبان سے نکلا۔

"میں خود لاعلم ہوں۔" اس بار خطرناک صورت والا پرسکون تھا۔

وہ ڈینی کو چھا نک تک چھوڑنے آیا۔

کشش وہ اور سنسان سڑک پر معتدل رفتار سے کار چلاتے ہوئے اس کا ذہن بری طرح الجھا ہوا تھا۔ مونو فریکو کس ٹرانسپیرنٹ ملنے کے بعد یہ محسوس ہو رہا تھا جیسے تنظیم میں اس کا درجہ بڑھا دیا گیا ہو۔

ترقی کے اس احساس کے باوجود سب کچھ پہلے جیسا تھا۔

اسے ترقی کی خبر شاید ایک معمولی آدمی کے ذریعے دی گئی تھی جسے اس سے زیادہ کچھ معلوم نہیں تھا۔ جتنا بتایا گیا تھا۔ سربراہ تو اس کے سامنے سے بھی وہ اب تک لاعلم تھا۔ کسی معمولی مجرم کی طرح اس کے انگوٹھے کا نشان لیا گیا تھا اور وہ اچھی طرح جانتا تھا کہ ان کی شناخت کے لیے اس کی دس میں سے ایک انگلی کا نشان کافی ہونا ہے۔

اسے لاتعلق ہونے کا مبہم سا حکم ملا تھا۔ مگر کس سے؟

اس باس کی ماتحتی میں تو اس کا تعلق بس اپنے تین ساتھیوں سے تھا یا پھر بازار کے وہ دلال اس سے مال لے جاتے تھے۔ جتنا سوچ رہا تھا یہی خیال مستحکم ہوتا چلا گیا کہ اسے رات گزارنے کے جہانگیر طارق اور نادر سے کنارہ کر لینا چاہیے۔

اس کا مطلب ہے کہ اسے کوئی نئی ذمہ داری سونپی جانے والی تھی۔ ایسی صورت میں شاید معاملہ براہ راست جہانگیر کی سطح کا سامنے رکھا جاتا۔

یہ خیال آتے ہی وہ چونک پڑا۔ اب تک جہانگیر اور باس کے درمیان وہ لیفٹ کا کام سر انجام دے رہا تھا اور اپنی شخصیت کو سپاہیوں رکھتے ہوئے متعدد مواقع پر جہانگیر کو غیر ضروری سمجھ چکا تھا۔ بلکہ اپنے مستقبل کے خوابوں کی تکمیل کی امید میں اس نے جہانگیر کو اسی طرح اپنا آلۂ کار بنانا چاہا تھا جس طرح وہ خود باس کی فرسودہ آواز کا اسیر تھا۔ اس کوشش میں وہ اس حد تک چلا گیا تھا کہ جیوا باؤنز میں ٹرانسپیرنٹ چھپا کر خود ہی جہانگیر پر اس کا انکشاف کر دیا تھا۔ اس کی یہ حرکات باس کے احکام سے بالاتر تھیں۔ اگر جہانگیر براہ راست باس کا ماتحت ہو جاتا تو خطرہ تھا کہ کسی وقت ڈینی کی ان حرکات کا راز فاش ہو جاتا اور وہ بلا کہ حیلہ جوئی کر کے باس کی نگاہوں میں اپنا برسوں کا بنا بنایا بھرم کھو بیٹھتا۔

پھر اچانک ایک ہولناک خیال نے اس کے ذہن میں سر اٹھایا اور وہ جھرجھری لے کر رہ گیا۔

کہیں ایسا تو نہیں تھا کہ باس کو کسی طرح جیوا باؤنز والے ڈرامے کی خبر مل گئی ہو اور اس نے کسی سزا سے پہلے اپنی آگاہی کی علامت کے طور پر وہ ٹرانسپیرنٹ اس تک پہنچایا ہو جو خطرناک صورت والے نے اسے دیا تھا۔

اس کے چہرے کے عضلات تن گئے اور زبان میں اینٹھن ہونے لگی۔ وہ لاکھ بے خوف اور بلند حوصلہ سہی لیکن جانتا تھا کہ نادیدہ دشمن سے مقابلے میں کوئی صلاحیت کام نہیں آتی۔ اندھیرے میں کہیں سے بھی چلائی گئی ایک ہی گولی بڑے جگر اور عالی حوصلے کے سینے میں ایک جھانک غار بنا سکتی تھی۔

غیر ارادی طور پر ایکسیلیٹر پر اس کے پاؤں کا دباؤ بڑھ گیا۔ عقبی نشست اور پشت گاہ میں چھپے ہوئے مال کے بارے میں اسے یقین تھا کہ وہ ہیروئن ہوگی۔ کیا بدلا ہوا طریقِ کار یہی تھا کہ وہ چارے کے طور پر کام شروع کر دے۔ کسی غیر معروف آدمی کے بجائے مقررہ ٹھکانوں سے پہلے جہانگیر تک پہنچانا ہے۔

اگر بدلا ہوا طریقۂ کار یہی تھا تو یہ ترقی کے بجائے تنزلی تھی۔ وہ الجھ کر رہ گیا تھا۔ جتنا سوچ رہا تھا آخری خیال ہی قرینِ قیاس معلوم ہوتا تھا۔ وہ ٹرانسپیرنٹ کسی سزا سے پہلے علامتی تنبیہ تھی اور یہ بھی سزا ہی تھی کہ اسے تنظیم اور فروخت کے اہم شعبے سے ہٹا کر محض مال ڈھونے پر لگا دیا گیا تھا۔

اس نے اپنی کار جیوا باؤنز کے راستے پر ڈال دی۔

شہر میں اس کے نزدیک وہی ایسا محفوظ ترین ٹھکانا تھا جہاں وہ عقبی نشست اور پشت گاہ میں چھپے ہوئے مال کا جائزہ لے سکتا تھا اور ٹرانسپیرنٹ پر باس یا کسی اور سے رابطے کی کوشش بھی کر سکتا تھا تاکہ ذہن پر چھایا ہوا بوجھ ہلکا کر سکے۔

⭘

جیوا باؤنز ایک خاصی پرانی عمارت تھی جو ایک وسیع خطۂ زمین پر تعمیر تھی۔ اس کے سامنے کم از کم ایک ہزار مربع فٹ پر پھیلا ہوا سرسبز لان تھا جس میں دیواروں کے سہارے رنگ برنگے موسمی پھولوں کے تختے لگے ہوئے تھے۔ دونوں پہلوؤں پر احاطے کی دیواروں کے ساتھ ناریل اور آم کے بلند و بالا درخت اگے ہوئے تھے جن پر موسم میں کثرت سے پھل آتے تھے۔

ابتدا میں ان کا کام محدود تھا۔ لہٰذا بغیر کسی ٹھکانے کے چل رہا تھا مگر جب کام بڑھا اور وہ کوائف زاد اور گولیوں سے اپنے

منہ بند کر کے انھوں نے بوتل کھول لی۔

ان کی دس پشتوں میں بھی کسی نے شراب نہیں چکھی تھی مگر صوفی وغیرہ میں انہیں پری کا جادو دیکھتے رہے تھے۔ جو سر چڑھ کر بولتا تھا۔ پینے کا سلیقہ انھیں قطعی نہیں تھا بس گلاسوں میں انڈیل کر کچھ غٹاغٹ بغیر چڑھانے لگے اور آناً فاناً میں پوری بوتل نچوڑ گئے۔

اتنی شراب تو کسی ہاتھی کو بھی دیوانہ کر دینے کے لیے کافی ہوتی۔ وہ بے چارے کس گنتی میں تھے۔ بس آپس میں لڑتے جھگڑتے کوٹھری کا دروازہ توڑ کر باہر آ گئے۔

مالک مکان کے سکون میں خلل پڑا تو باہر آیا اور دور ہی ان لڑنے والے دونوں کو چمکارنے لگا جو جھوم جھوم کر ایک دوسرے کے سامنے پر جھپٹ رہے تھے۔ جب ان پر ڈانٹ پھٹکار کا اثر نہ ہوئی تو آگے بڑھا۔ آدمی تجربہ کار تھا۔ ان کے چہرے اور سانسوں کے بھبکے سے معاملے کی تہہ تک پہنچ گیا اور گھر کے اندر بند کر کے تھانے فون کر دیا۔

پولیس آئی اور انھیں لے گئی۔ ٹھنڈے پانی کی بالٹیوں کے ذریعے برسنے شروع ہوئے تو ان کا سارا نشہ ہرن ہو گیا اور زبان کا دفتر کھل گیا۔

اس کے بعد چھوٹا یا بڑا کوئی غیر معمولی واقعہ پیش نہیں آیا۔ لوگ کسی دخل اندازی کے بغیر اسے مسلسل استعمال کرتے آ رہے ہیں۔ محافظوں نے ہمیشہ اپنے کام سے کام رکھا تھا۔ ان لوگوں کی جیبوں کے بارے میں کسی تجسس کا اظہار نہیں کیا تھا مگر وہ سب جانتے تھے۔ البتہ اندازہ باآسانی لگا سکتے تھے کہ وہ چاروں اس عمارت کو کس مقصد کے لیے استعمال کر رہے ہیں۔

ڈینی وہاں پہنچا تو کوٹھری تاریکی میں ڈوبا ہوا تھا۔

کار کا ہارن سن کر چوکیدار نے پھاٹک کا ذیلی دروازہ کھولا اور سرخ رنگ کی کار دیکھ کر چونک پڑا کیونکہ وہ اس کے لیے ناپہچانی نہیں تھی۔

"پھاٹک کھولو صلاح الدین!" ڈینی نے اسے متذبذب انداز سے کار کی طرف آتے دیکھ کر اونچی آواز میں کہا اور ساتھ ہی ہیڈ لیمپس بھی گل کر دیے تاکہ سامنے کی تیز چمک ختم ہونے کے بعد چوکیدار ونڈ سکرین کے پیچھے اسے پہچان سکے۔

یہی ہوا اور پھاٹک کھول دیا گیا۔ پھاٹک کھلتے ہی اندر سے مسلح آدمی اپنے مخصوص انداز میں جیبوں میں ہاتھ ڈالے برآمد ہو کر سامنے آ چکے تھے۔

ڈینی کار کو پورچ میں لے جانے کے بجائے عمارت کی بغل سے ساتھ پختہ روش پر لیتا چلا گیا جس کے اختتام پر عقبی دیوار کے سامنے گیراج بنا ہوا تھا۔ کار وہاں بند کر کے وہ نیچے اترا اور واپس پورچ کی طرف چل دیا۔

دونوں محافظوں نے اسے سلام کیا اور وہ سر کی جنبش سے جواب دیتا ہوا بولا: "ذرا گاڑی کا خیال رکھنا۔ جتنی دیر میں اندر ہوں تم باہر ہی رہنا۔"

پھر وہ تیزی سے عمارت میں گھستا چلا گیا۔ گلشن اقبال والے شخص سے ملاقات کے بعد وہ بہت زیادہ پراگندہ ہو چکا تھا اور فوری طور پر اپنی نئی حیثیت کے بارے میں جاننے کے لیے بے چین تھا۔

سب سے پہلے اس نے ڈرائنگ روم کی دیواری الماری میں سے بوتل نکال کر اپنے لیے بلیک ڈاگ کا ایک ڈبل پیگ بنایا۔ پھر کانفرنس روم میں جا گھسا۔

اندر سے دروازہ بند کرنے کے بعد اس نے گلاس سے دو گھونٹ لیے پھر جیب سے ٹرانسمیٹر نکال لیا۔ ایسے آلات ڈینی کے لیے اجنبی نہیں تھے مگر اس ٹرانسمیٹر پر کوئی لیبل نہیں تھا جس کی مدد سے وہ اس کی قوت یا فریکوئنسی معلوم کر سکتا۔ البتہ اس کا اندازہ تھا کہ اس کا حیطۂ عمل چند میل سے زیادہ نہ ہوگا جس کا مطلب تھا کہ وہ صرف شہر ہی کے لیے کارآمد تھا۔

ٹرانسمیٹر کے سیل کمپارٹمنٹ میں بیٹری موجود تھی۔ ڈینی نے ٹرانسمیٹر کا انٹینا باہر کھینچ کر سرخ بٹن دبا دیا اور وہ آپریشن آن ہو گیا جس کا اظہار اسپیکر اور کنڈنسر مائیکروفون پر لگی ہوئی جالی کے اوپر روشن ہو جانے والے سرخ نقطے سے ہو رہا تھا۔

والیوم ناب کو بتدریج گھماتے ہوئے ڈینی نے آواز اس حد تک بڑھائی کہ اسپیکر پر منتشر ہوائی لہروں کا دھیما بے ہنگم شور گونجنے لگا جس کا مطلب تھا کہ وہ اپریشن اس بند کمرے تک بھی بخوبی کام کر رہا تھا۔ وصول ہونے والے ریڈیائی شوروں کی آواز معقول سطح تک کم کرنے کے بعد ڈینی نے آخر کار آلے پر لگا ہوا سیاہ بٹن دبا دیا اور ٹرانسمیٹر منہ کے قریب لانے کے بعد بولا: "بینو، ڈی ون کالنگ اوور۔" اتنا کہہ کر اس نے سیاہ بٹن پر سے انگلی ہٹا لی اور دھڑکتے دل کے ساتھ جوابی سگنل کا منتظر رہا لیکن کئی سیکنڈ گزر گئے اور ریسیور پر سناٹا چھایا رہا۔

اس نے تھوڑے تھوڑے وقفے سے تین مرتبہ پیغام نشر کیا لیکن مایوسی کا سامنا کرنا پڑا۔ معاً اسے خیال آیا کہ وہ اپنی شناخت تو نشر کر رہا تھا لیکن جسے مخاطب کرنا چاہ رہا تھا اس کی شناخت سے لاعلم تھا۔ اگر اس جیسے ٹرانسمیٹر ایک سے زائد لوگوں کے پاس موجود تھے تو وہ اس کی آواز سننے کے باوجود اس وقت تک جواب نہ دیتے جب تک انھیں یہ علم نہ ہو جاتا کہ ڈی ون کس سے بات کرنا چاہ رہا تھا۔ اتنے عرصے میں ڈینی نے بھی اندازہ لگا لیا تھا کہ اس

کا باس ڈسپلن کا سختی سے پابند تھا اور اس کا کوئی بھی ماتحت کسی معاملے میں بے اعتدالی کا مظاہرہ نہیں کر سکتا تھا۔

"ڈیتھی ون کالنگ۔" ایک مرتبہ پھر وہ سیاہ بٹن دبا کر بولا۔ "جو کوئی بھی سن رہا ہو، میری آواز کا جواب دے۔۔۔" اور دوسرے اور بٹن بھی چھوڑ دیا۔

لیکن دوسری طرف وہی سناٹا۔ اتھاہ سناٹا چھایا رہا۔

ڈیتھی نے ٹرانسمیٹر بند کیے بغیر جیب میں رکھ لیا۔ اسے امید تھی کہ اٹھائے بغیر بھی شاید وہ اشارہ سے پکڑ لے گا۔ وہ نہیں چاہتا تھا کہ باس اس سے رابطہ قائم کرنا چاہے اور محض ٹرانسمیٹر آف ہونے کی وجہ سے وہ اس موقع کو گنوا بیٹھے۔

پھر اس نے باہر آ کر جہانگیر کو فون کیا۔ وہ گھر پر نہیں تھا لیکن کلب کے پریس روم میں مل گیا۔

"میں انتظار کر رہا ہوں، فوراً جیسے اپنچ پہنچے آؤ۔" جہانگیر کی آواز سنتے ہی اس نے جیوا باؤنز کے مخفف حروف استعمال کرتے ہوئے کہا۔

"خیریت تو ہے نا؟" ڈیتھی کے اس خلافِ معمول رابطے پر جہانگیر کا بوکھلا جانا قدرتی امر تھا۔

"ہاں ہاں۔ گھبرانے کی ضرورت نہیں۔" اس نے پرسکون لہجے میں کہا۔ "لیکن یہ خیال رہے کہ میں تمہارا منتظر ہوں۔"

"ٹھیک ہے۔" ڈیتھی نے اس کا جواب سنا اور سلسلہ منقطع کر دیا۔

بیس منٹ میں جہانگیر جیوا باؤنز آ پہنچا۔ ڈیتھی برآمدے ہی میں اس کا منتظر تھا۔

"کیا بات ہے؟ تم یہاں کیسے ہو؟" جہانگیر نے کار سے اترتے ہی تشویش آمیز لہجے میں سوال کیا۔ غیر قانونی دھندا کرنے والوں کے لیے معمول سے ہٹی ہوئی کوئی بھی بات خوف اور تشویش کا باعث بن ہی جایا کرتی ہے۔

ڈیتھی برآمدے سے نیچے اتر کر جہانگیر کی کار کے پاس آ کے جھک گیا۔ "ادھر گاڑی کھڑی ہے۔" اس نے عمارت کے بائیں پہلو والی راہداری کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا: "اس میں پچھلے مال ہے۔"

"اوہ۔" جہانگیر کا چہرہ کھل اٹھا مگر یکبارگی وہ چونک کر ڈیتھی کو گھورنے لگا: "یہ مال کون لایا ہے؟"

"میں۔" ڈیتھی نے پرسکون لہجے میں کہا۔

"کیوں؟ یہ تبدیلی کیسے ہوئی؟" جہانگیر اسے اشتباہ آمیز نگاہوں سے گھورتے ہوئے بولا۔

"میں خود حیران ہوں۔" ڈیتھی بدستور پرسکون تھا۔ "ہم حکم کے بندے ہیں، جو حکم ملا اس پر عمل کر لیا۔ چاہو تو سبب خود دریافت کر لینا۔"

جہانگیر نے کچھ کہنے کے لیے منہ کھولا ہی تھا کہ اسے یاد آ گیا نامعلوم باس جیوا باؤنز میں ہونے والی ہر گفتگو سننے پر قادر ہے لہٰذا سختی سے ہونٹ بھینچ لیے۔

دونوں محافظوں نے حکم ملتے ہی سرخ کور والی پچھلی نشست باہر نکال دی اور ان کے پیچھے چھپے ہوئے پڑے ہوئے چار تھیلے سامنے آ گئے جنہیں محض غلاف کے طور پر استعمال کیا گیا ورنہ ان میں جو کچھ موجود تھا، اس کی مقدار بہت قلیل تھی۔ [illegible] نے ایک تھیلا اٹھایا تو وہ تقریباً خالی تھا۔ تھوڑا سا وزن سمٹ کر نیچے جمع ہو گیا تھا۔

دونوں محافظوں کو نشست واپس لگا دینے کا حکم دے کر وہ تھیلے اندر لے آئے۔

ان تھیلوں میں دو دو سو گرام کی پلاسٹک کی تھیلیاں [illegible] شفاف تھیلیوں میں بھورے رنگ کی آٹھ کلوگرام ہیروئن موجود [illegible]

"یہ بہت اچھا ہوا۔ آج رات یہ مال پارٹیوں کو پہنچ جانا چاہیے۔" جہانگیر نے کھولے ہوئے تھیلے کو دوبارہ بند کرتے ہوئے کہا: "تم کتنا لے جاؤ گے؟"

"میری ڈیلنگ احمد یار اور ٹائیگر سے ہے۔" ڈیتھی نے [illegible] ہوئے لہجے میں کہا۔ "دونوں ہی ایک ایک کلو مانگ رہے تھے [illegible] باقی دروں میں سے کوئی ان سے مل لے گا۔"

"مگر کیوں؟" جہانگیر نے چونک کر سوال کیا۔

"مجھے افسوس ہے کہ میں اس کا جواب نہیں دے سکتا۔ آج رات کے بعد تم تینوں میں سے کوئی بھی مجھ سے ملنے یا رابطہ قائم کرنے کی کوشش نہ کرے۔" ڈیتھی نے خطرناک صورت حال [illegible] ملی ہوئی ہدایات کی روشنی میں اپنے اخذ کیے ہوئے نتائج [illegible] کر دیے۔

"پولیس کی نگاہوں میں آ گئے ہو؟" جہانگیر نے متفکر [illegible] لہجے میں سوال کیا۔

"کچھ نہیں کہہ سکتا۔" ڈیتھی نے یہ اعتراف کرتے ہوئے خود کو جہانگیر کے سامنے بہت حقیر محسوس کیا۔ "پابندی ختم ہوتے ہی تم لوگوں سے ملوں گا۔"

"اچھی بات ہے۔" جہانگیر جگہ چھوڑ کر کھڑا ہو گیا۔ مقصد تھا کہ ڈیتھی وہاں سے روانہ ہو جائے۔

یہ معلوم ہو جانے کے بعد کہ ڈیتھی نامعلوم سربراہ کے عتاب میں آیا ہوا ہے، وہ غیر ضروری طور پر ایک لمحے کے لیے بھی اس کا قرب برداشت کرنے کے لیے تیار نہیں تھا۔

ڈیتھی جہاندیدہ آدمی تھا، اس نے جہانگیر کا بدلا ہوا [illegible] بھانپ لیا۔ اس کا دل چاہا کہ اسے گریبان سے پکڑ کر [illegible]

گالیاں سنا ڈالے مگر اس نے بمشکل اپنے غصے پر قابو پایا اور باہر آکر سرخ کرولا ہی میں گھر کی طرف روانہ ہو گیا۔

وہ شدید غصے کے عالم میں کار ڈرائیو کرتا رہا، جہاں سے وہ اس سڑک پر ہو لیا جو گزری اور گلفشن سوسائٹی کے درمیان سے گزرتی ہوئی کورنگی روڈ سے جا ملتی تھی۔

وہ اپنے خیالات کی رو میں کھویا ہوا تھا کہ جیب میں جھنجھناہٹ محسوس کر کے چونک پڑا۔ یہ یاد آتے ہی اس کے بدن میں سنسنی کی لہر دوڑ گئی کہ اس کی جیب میں پڑا ہوا ٹرانسمیٹر مسلسل آن تھا۔

اس نے پھرتی سے ٹرانسمیٹر نکالا اور انٹینا قدرے باہر کھینچ لیا۔ چند ثانیوں کے سکوت کے بعد اس پر ایک بھرائی ہوئی غنودہ سی آواز سنائی دی اور ڈینی کا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔

کوئی ڈی ون کو پکار رہا تھا۔ ریڈیائی لہروں کے دھیمے دھیمے شور میں وہ آواز قدرے بھرائی ہوئی محسوس ہوئی تھی لیکن ڈینی برسوں سے وہ آواز سنتا آیا تھا۔ وہ آواز ہر وقت اس کے اعصاب پر سوار رہتی تھی، لہٰذا اس سے شناخت میں کوئی غلطی نہیں ہوئی۔

اس نے جلدی سے ایئرپیس اپنے بائیں ہاتھ میں لیا اور وہ آواز معدوم ہوتے ہی انگوٹھے سے سیاہ بٹن دبا کر بول پڑا۔

"ڈی ون ریسیونگ سر۔۔۔ اوور۔"

"خوب۔ تم اس وقت کہاں ہو؟۔۔۔ اوور۔"

"سن سیٹ بلیو وارڈ پر کورنگی روڈ کی طرف آ رہا ہوں۔" ڈینی نے جواب دیا۔ "مجھے اس کار کا کیا کرنا ہوگا سر؟ اوور۔"

"وہی بتا رہا ہوں۔" غنودہ لہجہ زرخیز ہو گیا۔ "لبرٹی ہوٹل سے بائیں ہاتھ گھوم کر جہاں بھی جگہ ملے، گاڑی پارک کر دینا۔ چابی ایش ٹرے میں ڈال دینا، گاڑی لاک کرنے کی ضرورت نہیں۔۔۔ اوور۔"

"سامنے سے ٹریفک آ رہا ہے۔" ڈینی نے جلدی سے کہا۔ "کسی کی نگاہ نہ پڑ جائے، میں ابھی بات کرتا ہوں سر۔۔۔! اوور۔"

یہ کہہ کر اس نے ٹرانسمیٹر کو وہیں ڈال لیا۔

"مجھے تمہاری محتاط روی اور دوراندیشی بہت پسند ہے۔" ریسیور سے آواز آنے لگی۔ "اب تم اسے آف کر دو، گھر پہنچنے کے بعد رابطہ قائم کرنا۔ لبرٹی سے اپنے گھر تک تمہیں زیادہ نہیں چلنا پڑے گا۔ اوور اینڈ آل۔"

ایئرپیس بے جان ہو گیا۔

ڈینی نے دوبارہ سرخ بٹن دبایا جو باہر آ گیا۔ جالی پر لگا ہوا سرخ ننھا قمقمہ روشنی سے محروم ہو گیا۔ ڈینی نے احتیاط سے ایئرپیس

جیب میں ڈال لیا۔

باس کی سحر انگیز آواز سن کر اس کا غصہ کافور ہو چکا تھا۔ باس کا لہجہ نہ صرف نرم اور حسب معمول تھا بلکہ اس نے ڈینی کی محتاط روی اور دوراندیشی کی تعریف بھی کی تھی جس کا مطلب تھا کہ اس کے سارے اندیشے محض خیالی تھے۔ نئے انتظامات اگر پولیس رہی بمر وقت رہتے تو بھی خطرناک ہرگز نہیں تھے۔

اپنی مست خیالی میں شارع فائدین کا چوراہا عبور کر کے طارق روڈ پر پہنچنے کی فکر میں وہ مزار قائد سے آنے والی ایک تیز رفتار کار سے ٹکرانے سے بال بال بچا، پھر ٹریفک کے ہجوم میں رینگتا ہوا لبرٹی ہوٹل کے سگنل تک پہنچ گیا۔

اس وقت رات کے آٹھ بج رہے تھے۔ بازار بند ہو چکا تھا اور طارق روڈ پر بھی پارکنگ کی جگہیں خالی تھیں مگر ڈینی کو ہدایت پر عمل کرنا تھا لہٰذا اس نے گاڑی بائیں طرف گھمائی اور ذرا آگے فٹ پاتھ کے کنارے پارک کر دی۔

جیبوں میں ہاتھ ڈالے گھر کی طرف لوٹتے ہوئے وہ دل ہی دل میں خدا کا شکر ادا کر رہا تھا کہ باس کی فون کال کے بعد غصے میں بھرنے کے باوجود اس نے خود ہی گلشن اقبال جانے کا فیصلہ کیا تھا۔ اگر وہ اپنے بجائے جہانگیر کو بھیجنے کی حماقت کر بیٹھتا تو باس کی آواز تک کا سامنا کرنے کے قابل نہ رہ جاتا۔

گھر پہنچتے ہی اس نے خود کو خوابگاہ میں محصور کر لیا اور ٹرانسمیٹر آن کر کے رابطہ قائم کرنے کی کوشش کرنے لگا جو فوراً ہی بار آور ہوئی۔

"تو تم گھر آ گئے۔" باس کی آواز سنائی دی۔ اس بار ریڈیائی شور نہ ہونے کے برابر تھا اور آواز بہت واضح تھی۔ "احکام پر عمل درآمد ہو گیا؟ اوور۔"

"یس سر! اوور۔" ڈینی نے ڈرتے ڈرتے کہا۔

"ریپیٹ۔۔۔ اوور۔"

"مال جہانگیر کے حوالے کر دیا۔ میرے گاہکوں کو وہ کسی کے سپرد کر دے گا اور کل سے وہ تینوں مجھ سے قطعی لاتعلق ہو جائیں گے۔۔۔ اوور۔" آخری فقرہ ڈینی نے خوفزدہ آواز میں ادا کیا تھا۔

"ویری گڈ۔" باس کے تحسین آمیز کلمات نے اس کا خون بڑھا دیا۔ "ہدایت میں نے دانستہ مبہم رکھی تھی مگر تمہارا فیصلہ درست تھا۔ یہ تمہارے امتحانات کی ابتدا ہے۔ میں تمہیں بڑے کاموں کے لیے تیار کرنا چاہتا ہوں۔۔۔ اوور۔"

"میں شکر گزار ہوں سر!" ڈینی اس وقت خود کو بادلوں سے بھی اوپر اڑتا محسوس کر رہا تھا۔ "مگر ان تینوں کا کیا ہوگا؟ اوور۔"

بے یقینی کے ساتھ کہا گیا۔ اس کا ہر فیصلہ درست ثابت ہوتا جا رہا تھا۔

"چند روز تک تمہارے لیے کوئی کام نہیں ہے۔ تم پہلے کی طرح فون پر ہدایات دیتے رہو گے۔ بعد میں کوئی راہ نکالی جائے گی۔ میں تمہیں ان سے الگ کر کے یہ یقین کرنا چاہتا ہوں کہ کوئی سرکاری ایجنسی تو تمہاری طرف متوجہ نہیں ہے... اوور۔"

وہ خلافِ معمول بہت کھل کر بات کر رہا تھا۔ برسوں میں پہلی بار ڈیبی نے اس کی زبان سے اپنے کسی سوال کا جواب سنا تھا۔ اس کا دل شیر ہو گیا۔

"میں ہمیشہ محتاط رہا ہوں سر... اوور۔"

"مجھے معلوم ہے۔ مگر طریقہ کار دوسرا ہے۔ ہاں ایک بات ضروری ہے۔ تمہاری ایجنسی منافع دینے کے باوجود ایک آڑ سے زیادہ حیثیت نہیں رکھتی مگر اس کا برقرار رہنا ضروری ہے تاکہ چند دنوں میں وہاں ایسا طریقہ کار اپنانے کی کوشش کرو کہ تمہاری دس پندرہ روز کی غیر حاضری کام پر اثر انداز نہ ہو سکے... اوور۔"

ڈیبی کا دل زور زور سے دھڑکنے لگا۔ باس نے پہلی بار اس کے نجی کاروبار کے بارے میں زبان کھولی تھی۔ "میں دیکھ رہا ہوں کہ اس وقت وہاں سارا حساب لگا رہا ہے۔ ترقی کا پہلا اہداف مقرر ہے۔ مالی معاملات کئی ہاتھوں سے گزرنے کے بعد مکمل ہوتے ہیں۔ کوئی رقم بن نہ بھاگے تو دوسری بات ہے۔ ورنہ ان کے امکانات معدوم ہیں... اوور۔"

"روزانہ رات نو بجے سے گیارہ بجے تک تم ایریئل آن رکھو گے۔" اس نے کہا۔ "چاہو تو اس دوران اہم معاملات پر خود بھی بات کر سکتے ہو... اوور۔"

"بہت بہت شکریہ سر!... اوور۔" ڈیبی کے لیے وہ زندگی کا خوشگوار ترین دن ثابت ہو رہا تھا۔ فون پر ہر وقت لیے دیے رہنے والا نادیدہ باس اس پر اتنا مہربان تھا کہ اسے اپنی مرضی سے بھی بات کرنے کی اجازت مل گئی تھی۔

"کل رات شاید میں نہ مل سکوں لیکن مقررہ اوقات میں تم ایریئل آن رکھو گے... اوور اینڈ آل۔"

ٹرانسمیٹر کے ریسیور سے آواز آنی بند ہو گئی اور ڈیبی کو یوں محسوس ہوا جیسے کوئی رنگین اور سہانا خواب دیکھتے دیکھتے اچانک اس کی آنکھ کھل گئی ہو۔

❋

اگلے دن وہ بہت ہی خوش تھا۔ اس کے ذہن پر چھائے ہوئے تفکرات کے سارے بادل چھٹ چکے تھے اور اسے یقین ہو گیا تھا کہ آخر کار اس کے ترقی کے سفر کا آغاز ہو گیا تھا۔

دفتر سے روانگی سے پہلے اس نے میز پر رکھے ہوئے کاغذات الٹ پلٹ کیے تو ان کے درمیان سے عزالہ کا دیا ہوا دعوت نامہ اس کی گود میں آ گرا اور عزالہ کا تروتازہ ہنستا مسکراتا سراپا اس کی چشمِ تصور میں مجسم ہو گیا۔

سوونیئر کے لیے اشتہار لے جانے کے اگلے دن اس نے اشتہاری مواد کے لیے ڈیبی کی ہدایت کے مطابق اس کے گھر فون کیا تھا جو ڈیبی نے خود ریسیو کیا تھا۔

اشتہار کے بارے میں فون کی تجویز تو ڈیبی نے محض اس کی مترنم آواز سننے کے ایک بہانے کے طور پر تجویز کی تھی۔ ورنہ اشتہار بک کراتے ہوئے ڈیبی فیصلہ کر چکا تھا کہ اس صفحہ پر کمپنی کے نام کے ساتھ نیس کالج کے طلبہ و طالبات کے لیے نیک خواہشات شائع کرائے گا۔

عزالہ نے فون پر سلام کے بعد ہی میٹر کے بارے میں پوچھا تھا۔

"تیار ہے... اگر آپ کہیں مل سکیں تو ابھی دے سکتا ہوں۔" ڈیبی نے مکارانہ لہجے میں کہا تھا۔ وہ خوب جانتا تھا کہ کب کون سا حربہ کارگر ہوتا ہے۔

"اوہ۔" وہ شاید الجھن میں پڑ گئی تھی پھر اس کی جھجکتی ہوئی آواز سنائی دی "کیا یہ ممکن نہیں کہ آپ مجھے ٹیلی فون پر لکھوا دیں۔ میں چھپنے سے پہلے پروف آپ کو دکھا دوں گی۔"

وہ دھیمے سے ہنس دیا "میں آپ کو کسی الجھن میں نہیں ڈالنا چاہتا۔ پھر کسی دن پر رکھ لیں۔"

"شاید آپ نے دعوت نامہ نہیں دیکھا؟" اس کی آواز سے پریشانی اور معذرت مترشح تھی "پرسوں شام ہمارا فنکشن ہے۔ سوونیئر چھپ رہا ہے۔ بس ٹائٹل باقی ہے۔ کل چھپائی ختم ہونے کے بعد ہی پرسوں وہ بائنڈ ہو کر تیار ہو سکتا ہے... پلیز آپ مجھے بتا دیں۔"

اس کی آواز میں التجا تھی۔ ڈیبی کچھ نادم سا ہو گیا "پھر ایسا کریں کہ ایک تہنیتی سطر کے ساتھ کمپنی کا نام چھاپ دیں۔"

"اور آپ کا میٹر؟"

"اسے بھول جائیں۔ مجھے آپ کی سہولت زیادہ عزیز ہے۔" اس نے مسکراتے ہوئے آہستہ سے کہا۔

"در... دراصل میرا اس وقت گھر سے نکلنا دشوار ہے۔" وہ دبی دبی خوشامدانہ آواز میں بولی تھی "مجھے امید ہے کہ آپ نے برا نہ مانا ہو گا؟"

"ہرگز نہیں۔" ڈیبی نے فراخ دلی سے کہا۔

"تو پھر آپ آ رہے ہیں نا ہمارے فنکشن میں؟" عزالہ نے پرامید لہجے میں سوال کیا تھا۔

"پوری کوشش کروں گا۔"

اس شام اس کے پاس کوئی مصروفیت نہیں تھی۔ باس

کی جانب سے چند دن کے لیے کھلی چھوٹ مل گئی تھی بس رات سوا سے تین گھنٹے تک ایرپیس آن رکھ کر باس کے کسی پیغام کا انتظار کرنا تھا۔

دفتر سے گھر پہنچ کر ذیشی نے دیر تک غسل کیا پھر وہسکی کا ایک لارج پیگ لے کر بیٹھ گیا۔ اس کا خیال تھا کہ موڈ بنانے کے لیے ایک ڈبل پیگ بہت موثر ثابت ہوتا ہے۔

لباس تبدیل کر کے وہ خراماں خراماں غزالہ کے کالج پہنچا تو وہاں ایک میلے کا سا سماں تھا۔ ذیشی کار پارک کر کے نیچے اترا تو کالج کے پھاٹک سے ایک اسمارٹ سا طالب علم اس کی طرف لپکا جس کے شانے پر لگا ہوا سبز اور سرخ ساٹن کا پھول بظاہر کر رہا تھا کہ وہ فنکشن کے انتظامی گروپ سے وابستہ تھا۔ ذیشی نے اسے کارڈ دکھایا تو وہ احترام سے اسے اندر لے آیا۔

خورد و نوش کی اشیا کے مختلف اسٹالز کے درمیان سے گزرتے ہوئے ذیشی نے لاؤڈ اسپیکر پر گونجتی ہوئی آواز سنی تو چونک پڑا۔

کوئی مقرر مدلل انداز میں نوجوان نسل پر منشیات کے تباہ کن اثرات کا ذکر کر رہا تھا۔

ذیشی میدان میں شامیانوں کے نیچے قناتوں کی دیواروں میں گھرے ہوئے پنڈال میں پہنچا تو وہاں رنگ و بو کا ایک سیلاب آیا ہوا تھا۔ جوان اور شگفتہ چہروں کا ایک ہجوم وہاں سکون سے بیٹھا تقریر سن رہا تھا۔ اس میں شوخ و شنگ لڑکے بھی تھے اور سنجیدہ سی لڑکیاں بھی۔

روسٹرم پر ایک عینک پوش چہرہ موجود تھا۔ اسٹیج کی صدارتی کرسی پر شیروانی میں ملبوس ایک سن رسیدہ اور وجیہ شخص چند لوگوں کے درمیان موجود تھا۔ ان میں شاید طلبا بھی تھے اور ان کے مدرسین بھی مگر ان سب سے زیادہ جو چیز ذیشی کی توجہ کا مرکز بنی وہ عقبی قنات پر لگا ہوا لمبا سا سفید بینر تھا جس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس وقت پنڈال میں ایک مذاکرہ ہو رہا تھا جس کا موضوع 'نئی نسل اور منشیات کی تباہ کاریاں' تھا۔

ذیشی سرچ لائٹوں کی تیز روشنی سے بچتا ہوا ایک قنات کے ساتھ پڑی خالی کرسیوں میں سے ایک پر براجمان ہو گیا۔

وہ خوش پوش ضرور تھا لیکن اس کے چہرے کی پختگی دور ہی سے بتا رہی تھی کہ وہ پڑھنے پڑھانے کی عمر سے برسوں پہلے گزر چکا ہے۔ لہٰذا ایک دو طالب علم اس کی طرف لپکے۔

"سر! آپ آگے چلے جائیں، مہمانوں کے لیے اسٹیج کے قریب بندوبست کیا گیا ہے۔" ایک لڑکے نے آگے بڑھتے ہوئے صوفوں کی طرف ہاتھ اٹھا کر کہا۔

"شکریہ۔" ذیشی اخلاقاً مسکرایا۔ "میں یہیں ٹھیک ہوں، چند تقریریں سن کر چلا جاؤں گا۔"

"آپ کا یوں اکیلے بیٹھنا اچھا نہیں معلوم ہوتا۔" وہ شانے اچکا کر بولا۔ "اگر آپ بتا سکیں کہ کس نے مدعو کیا ہے تو شاید میں ان ہی کو تلاش کر سکوں۔"

ذیشی کا دل باغ باغ ہو گیا۔ اس نے ذیشی کے دل کی بات پڑھ لی تھی۔ "دو طالبات میرے دفتر آئی تھیں... شاید غزالہ اور عابدہ نام تھے ان کے۔" درمیان میں وہ لحظہ بھر کے لیے یوں رکا تھا جیسے ان کے نام سوچ رہا ہو۔

"اوہ۔ وہ میری مرچی تو ابھی یہیں تھی۔" وہ بے اختیار بول پڑا۔

"کون؟" ذیشی نے حیرت سے پوچھا۔

نوجوان طالب علم کے چہرے پر خجالت آمیز مسکراہٹ پھیل گئی۔ "معاف کیجیے گا، گستاخی ہو گئی، دراصل عابدہ اپنی تنک مزاجی کے لیے خاصی مشہور ہے۔"

"مگر آپ نے کہا کیا تھا ان کو؟" ذیشی حوصلہ افزا انداز میں مسکرایا۔

لڑکا جواب دیے بغیر سر جھٹک کر وہاں سے چلا گیا۔

تقریر ختم ہو چکی تھی۔ اناؤنسر دوسرے مقرر کی آمد کا اعلان کر رہی تھی۔

چند منٹ بعد ہی وہ دونوں ہانپتی ہوئی وہاں آ پہنچیں، شاید تیز تیز چلتی ہوئی آئی تھیں۔

"بڑا اچھا ہوا کہ آپ آ گئے۔" غزالہ نے اس سے اگلی قطار کی کرسی گھما کر بیٹھتے ہوئے کہا۔ "شاہد نے کسی مہمان کے بارے میں بتایا تو خیال آپ ہی کی طرف گیا تھا۔"

عابدہ نے ادب سے سوونیئر ذیشی کی طرف بڑھا دیا جس کے عقبی سرورق پر ذیشی کی پلاسٹک فیکٹری کا تہنیتی پیغام موجود تھا۔

"وعدہ کر لیا تھا اس لیے آ گیا بمشکل وقت نکال سکا ہوں۔" ذیشی اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے بولا۔ "بس چند منٹ بعد اجازت چاہوں گا۔"

"ارے!" غزالہ نے معصومانہ حیرت سے کہا۔ "تو آپ ورائٹی پروگرام نہیں دیکھیں گے ہمارا؟"

اور ان میں گفتگو چل پڑی۔ ذیشی کا خیال تھا کہ شاید وہ اس کے پاس زیادہ دیر نہیں رکیں گی تاکہ کسی کی نگاہوں میں نہ آ سکیں مگر وہ بے تکلفانہ انداز میں جمی رہیں۔ ذیشی نے جو کچھ سوچا وہ اس کے دل کا چور تھا مگر لڑکیوں کا دل صاف تھا۔ وہ اپنے ادارے سے تعاون کرنے والے ایک مخیر شخص کی مہمانداری

کر رہی تھیں جس میں کوئی برائی نہیں تھی۔

مذاکرہ کب ختم ہوا اور کب مہمانِ خصوصی کو اختتامی تقریر اور پھر تقسیم انعامات کے لیے بلایا گیا۔ ڈینی کو معلوم ہی نہ ہو سکا۔

پھر وہ اچانک اپنی کرسی سے اچھل پڑا اور حیرت اور بے یقینی کے ساتھ اسٹیج کی طرف دیکھنے لگا۔ جہاں صدارتی کرسی والا متین اور وجیہہ شخص روسٹرم پر مائیک کے سامنے کھڑا تھا۔

"نوجوان دوستو اور بزرگ ساتھیو! مجھے خوشی ہوئی کہ آج یہاں مذاکرے کے شرکا نے بہت معلوماتی تقریریں کیں۔" مہمانِ خصوصی کی ٹھہری ٹھہری، بھاری اور غنودہ سی آواز فضا میں کسی لاہوتی گونج کی طرح پھیل رہی تھی اور ڈینی کے رگ و ریشے میں سرایت کرتی جا رہی تھی۔ وہ کسی سحر زدہ معمول کی طرح سر اٹھائے اس کے افکارِ عالیہ سنے جا رہا تھا۔

"کیا ہوا؟ کیا بات ہے تنویر صاحب؟" اس کے بشرے کی کیفیت اچانک بدل جانے پر غزالہ بوکھلا گئی۔ اس کی ترنم ریز آواز ڈینی کو بہت دور سے آتی محسوس ہوئی۔

وہ پھریری لے کر پھیکے پن سے مسکرا دیا "کچھ نہیں... کچھ نہیں، مجھے باتوں باتوں میں وقت گزرنے کا احساس ہی نہ ہو سکا۔"

"منشیات اس مشینی دور کا ایک موذی تحفہ ہیں۔ زہر زندگی کو ختم کرتا ہے مگر یہ انسانی ذہن کو تباہ کر کے اسے ایک بے مصرف ڈھانچہ بنا دیتی ہیں۔" غنودہ آواز فضا پر محیط تھی۔ "اگر اس بڑھتے ہوئے ریلے کے سامنے بند نہ باندھا گیا تو معاشرہ تباہی سے دوچار ہو جائے گا..."

ڈینی نے کرسی چھوڑ دی۔ ہیجان کی شدت سے اس کا حلق سوکھنے لگا تھا۔ وہ زبان تر کرنے کے لیے بے چین تھا۔ وہ سیڑھیوں سے بچتا ہوا پنڈال سے باہر آ گیا۔

غزالہ اور عابدہ اس کے پیچھے پیچھے تھیں۔

ڈینی کو یقین نہیں آ رہا تھا کہ جس آواز نے برسوں سے اسے اپنا قیدی بنایا ہوا تھا، وہ یوں سرِعام فضا میں گونج رہی تھی۔

**کیمپس** کے ہاسٹلوں میں عجیب اضطراب کی سی کیفیت طاری تھی۔ جو طلبا محض پڑھنے کی خاطر وہاں مقیم تھے، ان کے لیے تو خیر سب کچھ معمول کے مطابق ہی تھا مگر ایسے لوگ اکثریت میں ہونے کے باوجود معاشرتی زندگی میں اتنے سرگرم نہیں تھے۔ ہاسٹل کی رونق مروان خان، عبدالوہاب، جبار، انوری السید اور ظفر جیسے لوگوں کے دم سے تھی جو نصابی معاملوں سے زیادہ بے پروائی کرتے تھے، غیر نصابی سرگرمیوں اور دوسروں کی پگڑیاں اچھالنے میں پیش پیش رہتے تھے۔

وہ لوگ مختلف علاقوں بلکہ ملکوں سے تعلق رکھتے تھے مگر ان میں ایک شوق مشترک تھا جس نے انھیں سارے امتیازات بھلا کر شیر و شکر ہونے پر مجبور کر دیا تھا۔ وہ اکثر رات گئے بھی ایک دوسرے کے دروازوں پر دستک دیتے یا وہاں سے برآمد ہوتے نظر آتے تھے کیونکہ ان کا نشہ مشترک تھا جو سستا ہونے کے ساتھ ہی کارگر بھی تھا۔ بس ذرا آنکھیں ہی سرخ ہوتی تھیں۔ ورنہ طاقت، ہمت اور جرأت کے حاصل ہوتے ہی سب ایک ساتھ بہہ نکلتے تھے اور جس دھن میں لگ جاتا، لگا ہی رہتا۔ جنت کا ذکر ہوتا تو آوازوں میں رقت طاری ہو جاتی، دلربا نازنینوں کے نام لیتے ہوئے آنکھوں کے گوشے نم ناک ہو جاتے اور ایسے میں اگر کسی کے منہ سے کوئی تلخ بات نکل جاتی تو وہ پھولوں اور مار دھاڑ بھی کروا رہی کی دھمکی کے بغیر ہنگامہ فرو ہی نہ ہوتا مگر رات گئی بات گئی کے مصداق اگلی صبح وہ پھر ہنستے ہوئے ایک دوسرے کا تھوڑا بہت خون بہا لینے کے باوجود بھی ان کی آپس کی محبت میں کوئی کمی نہیں آتی تھی۔

اس وقت بھی وہ سب ہاسٹل سے باہر ایک لان میں موجود تھے۔ سب ہی تھکے تھکے، مضمحل اور اداس نظر آ رہے تھے۔

"سارا شہر چھان مارا ہے" مروان خان جھلائے ہوئے لہجے میں بولا "پتا نہیں سالی کہاں غائب ہو گئی۔ کل سارے شہر کے دھکے کھانے کے بعد لسبیلہ سے چار گنے داموں پر ایک پوا لایا تھا، جو اڑ گیا۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ کیسے گزارا ہو گا؟"

"وہ ٹیکسی بھی شہر میں کہیں نظر نہیں آئی؟" جبار نے پوچھا "تم تو آج بھی گئے تھے۔"

"گیا تھا مگر بھاڑ جھونک کر آ گیا" مروان خان برا سا منہ بنا کر بولا "ٹیکسی نظر آ جاتی تو ڈرائیور ہی کی گردن پر سوار ہو کر تھوڑی بہت لے آتا۔"

"وہ تو بے چارہ ابھی تک تڑپ رہا ہے" عبدالوہاب ٹھنڈا سانس لے کر بولا "تھوڑی سی دور چلتی ہے تو ٹانگیں کانپنے لگتی ہیں اور آنکھوں کے سامنے دھندلاہٹ کی ناچ جاتی ہے... ہائے! مجھے تو اس کا غم کھائے جا رہا ہے!"

لان پر موجود تین زہریلے قہقہے ابھرے مگر ان میں زندگی نام کو نہیں تھی۔ کھوکھلے اور بیزار بیزار سے قہقہے جیسے خوشی سے محرومی کے بعد مایوس ہو کر وہ زندگی کی ہر کیفیت کا مضحکہ اڑانے پر تل گئے ہوں۔

"اب تو کیمپس کے زیرِ تعمیر حصوں میں بھی جانے کی پابندی لگ گئی ہے۔ پھر کیسے دوستی چل رہی ہے؟" اس کے ساتھ ہی عدنان نے معنی خیز لہجے میں کہا "اس کا پتا چھوڑ دو یار۔ سعادت اور ایک وقت نیت چار کرو تو بتاسی ہی ہے، مقابلہ کرانی ہے اپنے چاہنے والوں سے۔"

سب سے تھکنے جو سرفی رہتی ہے؟"

"ختم کر دیجیے بکواس" نوری السعید اکتائے ہوئے لہجے میں انگریزی میں بولا۔ وہ انڈونیشی طالب علم تھا۔ چار برس سے یونیورسٹی میں رہ رہا تھا مگر ماسٹرز کی ڈگری اب بھی ایک خواب ہی بنی ہوئی تھی۔ وہ خوب سمجھ لیتا تھا لیکن بولنے پر قادر نہیں تھا۔ "یہ سوچو کہ اب کیا ہوگا؟"

"ڈینڈی کس ٹرائی کی جائے" مکس نے تجویز پیش کی اور سب کے ذہن بن گئے۔

ان کی یہ بحث و تمحیص گزشتہ کئی دنوں سے یونہی چل رہی تھی۔ چرس کی نایابی پر وہ دوسرے نشوں کے بارے میں بھی تبادلہ خیال کرتے رہے تھے مگر کہیں متفق نہ ہو سکے تھے۔ ان دنوں شراب کا حصول سب سے آسان تھا مگر وہ ایک مہنگا نشہ تھا۔ ایک آدھ بار اس کی عیاشی کی جا سکتی تھی لیکن روز شراب پینے کا وہ تصور نہیں کر سکتے تھے۔ اس میں اور بھی کئی خرابیاں تھیں۔ اسے رکھنا، چھپانا دشوار تھا، پینے کے لیے ایسی جگہ ضروری تھی جہاں بے فکری سے بیٹھ کر گلاس بنا کر ایک ایک گھونٹ میں خالی کیے جائیں۔ اس کی بو بھی ایک بڑا مسئلہ تھی جسے ساتھیوں تک سے نہیں چھپایا جا سکتا تھا۔ اگر کہیں اچانک وارڈن وغیرہ سے سامنا ہو جاتا تو شخص بو کی وجہ سے پکڑے جانے کا خطرہ رہتا جس کا انجام جامعہ سے دو ٹوک اخراج سے کم ہرگز نہ ہوتا جب کہ چرس کا استعمال نہایت آسان تھی۔

سگریٹ کے بغیر ایک عام آدمی کے لیے جو خطرہ بھی جیب اس کی ڈالی تھی تو وہ ڈنکے کی چوٹ عام سگریٹوں کے ساتھ چرس بھری ہوئی سگریٹیں بھی جیبوں میں لیے پھرتے تھے اور کسی کو شبہ نہیں ہوتا تھا پھر جب موڈ ہوا ہجوم سے کٹ کر کسی گوشے یا میدان میں ہو لیے۔ دیا سلائی کا شعلہ لپکا اور گہرے حیات آفریں سکون کی نوید سگریٹ کے سلگتے ہوئے سرے سے نکلنے والے بل کھاتے ہوئے سرمئی دھوئیں میں انگڑائیاں لینے لگتیں۔ جلتی ہوئی چرس کی بو ہوا کے جھونکوں میں جلد ہی تحلیل ہو جاتی تھی ایسے میں اگر کوئی اچانک آ جاتا تو سگریٹ بجھائی اور میدان صاف۔

"اسکوٹر کی چابی دو مجھے" نوری السعید نے اٹھتے ہوئے عبدالوہاب سے کہا۔

"کہاں جا رہے ہو؟" اس نے گھاس پر لیٹے لیٹے جینز کی جیب میں ہاتھ ڈالتے ہوئے سوال کیا۔

"للی... للی کے پاس" مروان خان نے للی کا نام کھینچ کر کہا اور فضا ان کے بے اختیار قہقہوں سے گونج اٹھی۔

"میں ذرا اسٹینڈ تک چکر مار کر آتا ہوں" نوری السعید نے عبدالوہاب سے چابی لیتے ہوئے کہا "شاید آج وہ آ ہی جائے۔"

"مشکل ہے" طلو نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے مایوسانہ لہجے میں کہا "آٹھ بج رہے ہیں اب کیا آئے گا؟"

لیکن طلو کا تبصرہ نوری السعید کو نہ روک سکا۔ وہ اسکوٹر کی چابی گھماتا ہوا ہاسٹل کی طرف چل دیا جہاں گاڑیاں پارک رہتی تھیں۔

وہ پوائنٹ پر پہنچا تو وہاں شہر جانے والی آخری بس اپنے چند مسافروں سمیت روانگی کے لیے تیار تھی۔ اس کے سوا دور تک کسی سواری کا نام و نشان نہیں تھا۔ اس کی مایوسی میں مزید اضافہ ہو گیا مگر واپس لوٹنے کے بجائے اس نے معاملے کی پوری تحقیق کی ٹھان لی۔ اسے معلوم تھا کہ ٹیکسی ڈرائیور جامعہ کے ایک مالی کا واقف کار تھا اور جب بھی ادھر آتا مالی سے ضرور ملتا تھا لہٰذا اس نے اسکوٹر کا رخ اس طرف کر دیا جہاں درجہ چہارم کے ملازمین کے کوارٹر بنے ہوئے تھے چند ہی منٹ میں وہ کوارٹروں کے درمیان پہنچ گیا لیکن پھر خود ہی چکرا کر رہ گیا۔

چرس کے بغیر شاید اس کا ذہن بھی ناکارہ ہو چلا تھا۔ وہ وہاں تک تو دوڑا چلا آیا تھا مگر نہ مالی کے مکان سے واقف تھا نہ اس کا نام جانتا تھا۔ بس ایک حد تک صورت آشنائی تھی۔ ایسی صورت میں وہاں کے رہنے والوں سے محض حلیہ اور خدوخال بتا کر مالی کا گھر دریافت کرنا اسے مناسب محسوس نہ ہوا۔ وہ ایک غیر ملکی طالب علم تھا اور ایسا مشکوک رویہ اختیار کر کے مالی کے لیے کوئی دشواری کھڑی کرنا چاہتا تھا۔

ان دنوں کچھ لڑکوں کی اچانک بے پروائیوں سے جامعہ کی حدود میں عموماً اور ہاسٹلز میں خصوصاً منشیات کے استعمال کی خبریں انتظامیہ کو مل چکی تھیں اور اس امر پر سخت تشویش کا اظہار کیا جا رہا تھا کہ جامعہ کی حدود میں منشیات کیسے پہنچتی ہیں؟

غور و خوض کے بعد جو نتائج اخذ کیے گئے ان میں جامعہ کی حدود میں واقع اکا دکا دکانوں، کینٹین کے عملے اور جامعہ کے نچلے درجے کے کم تنخواہ یافتہ ملازمین پر شبہات کا اظہار کیا گیا تھا جو اضافی آمدنی کے لالچ میں اس لعنت کے فروغ میں معاون ہو سکتے تھے۔ عام خیال یہ تھا کہ شاید ایسے مشتبہ افراد کو بے نقاب کرنے کے لیے ان پر نگاہ بھی رکھی جا رہی تھی۔

ان لوگوں کو منشیات کی فراہمی میں اندر کے کسی آدمی کا دخل نہیں تھا۔ وہ ٹیکسی ڈرائیور جبار کے ذریعے ان سے متعارف ہوا تھا۔ جبار اس کی ٹیکسی میں شہر سے یونیورسٹی لوٹ رہا تھا کہ راستے میں اچانک ڈرائیور نے سگریٹ نوشی شروع کر دی۔ دھوئیں کی مخصوص بو پہچانتے ہی جبار بے چین ہو گیا۔ وہ اس وقت بھی چرس کا تھوڑا بہت عادی تھا لہٰذا اس نے بے تکلفی سے ڈرائیور سے سگریٹ مانگی جو فوراً بغیر حیرت

بھی بیٹھا کچھ نہ کچھ ذرائع رہے ہوں گے۔ اس نے سوچا کہ اس بُرے وقت میں انا کو ایک طرف رکھ کر اگر انھیں ٹٹولا جائے تو شاید بات بن ہی جائے۔

یہ فیصلہ کرتے ہوئے اس کے ذہن میں یوسف کا نام کلبلایا تھا جو فلسطین کا باشندہ تھا۔ حکومتِ پاکستان کے وظیفے پر حامد ہی کیمسٹری میں آنرز کر رہا تھا۔ وظیفے کی رقم خاصی بڑی تھی۔ تھا وہ بڑی فراخدلی سے رہتا تھا۔ ایک سیکنڈ ہینڈ کار بھی رکھی ہوئی تھی جس میں آئے دن اپنی دوست لڑکیوں کو تفریحی مقامات پر لیے جاتا رہتا تھا۔ نوری السعید اور اس جیسے دوسرے غریب عرب طلبا سے وہ دور دور ہی رہتا تھا۔ سامنا ہوتا تو بات رسمی مزاج پرسی سے آگے نہ بڑھتی مگر نوری السعید کو پورا یقین تھا کہ وہ چرس کا عادی ہے۔ وہ دونوں ہم جماعت تھے اور نوری السعید نے کلاس روم میں بھی ہمیشہ اس کی آنکھوں میں سرخ ڈورے تیرتے دیکھے تھے جو چرس نوشی کی پہلی اور بنیادی پہچان ہوتی ہے۔

یوسف کا کمرہ اندر سے بند تھا اور کئی عرب لڑکوں کے ہنسی مذاق کی آوازوں کے ساتھ عربی کیسٹ پر بجتے ہوئے عربی نغمے کے بول بھی سنائی دے رہے تھے۔ نوری السعید دروازے پر پہنچ کر لمحہ بھر کے لیے جھجکا پھر آہستہ سے دروازے پر دستک دے ڈالی۔

اندر کیسٹ بجتا رہا مگر آوازیں تھم گئیں پھر انگریزی میں ایک سخت آواز گونجی "کون ہے؟"

"میں نوری السعید ہوں" وہ عربی میں بولا "ذرا ایک ضروری کام ہے تم سے!"

کنڈی گرائی گئی دروازہ تھوڑا سا کھولا گیا اور یوسف اس کے سامنے آ گیا "ہاں! کیا بات ہے؟"

اس کے سانسوں میں ڈرائی جن کی دھیمی سی مگر واضح بو رچی ہوئی تھی۔ اندر باتیں دوبارہ شروع ہو چکی تھیں۔ دروازے کی جھری میں سے نوری السعید کو کسی کے ہاتھوں میں تھامے ہوئے ایک بے ہودہ انگریزی رسالے کی تصاویر نظر آئیں پھر وہ یوسف کی طرف دیکھنے لگا۔ اسے یوسف سے اس بے رخی کی امید نہیں تھی کہ وہ اسے اندر آنے کو بھی نہیں کہے گا اور محض دروازے سے ٹالنے کی کوشش کرے گا۔

"مجھے افسوس ہے کہ میں تمہاری محفل میں مخل ہوا" نوری السعید نے معذرت آمیز لہجے میں کہا "دراصل ایک الجھن تمہارے دروازے تک لے آئی ہے۔ اگر تم تھوڑی سی چرس ادھار دے سکو تو"

"میں منشیات فروش نہیں ہوں بھائی!" وہ مضحکانہ لہجے میں بولا "نشہ کرنے کا شوق ہے تو ہاتھ پھیلانے کے بجائے مال پیدا کرو"

منشیات نشے کے بغیر جینے سے بھی بدتر ہو جاتا ہے یہی حال نوری السعید کا بھی تھا۔ یوسف کے زہریلے کاٹ دار الفاظ اس کے سر پر سے گزر گئے "مال بہت ہے مگر چرس ناپید ہو گئی ہے" اس نے کہنا چاہا مگر یوسف نے درمیان ہی سے بات اچک لی۔

"ہمارے پاس ہوتی تو ہم یوں تڑپ رہے ہوتے؟" یوسف نے خشک لہجے میں کہا "مجھے افسوس ہے کہ میں تمہاری جھولی میں کچھ نہ ڈال سکوں گا" یہ کہہ کر اس نے نوری السعید کی روانگی کا انتظار کیے بغیر دروازہ بند کر کے بولٹ چڑھا دیا۔

وہ واپسی کے لیے سیڑھیاں اتر رہا تھا تو یوسف کے کمرے سے پُرشور قہقہوں کی گونج ابھری اور دھیمے دھیمے اس کی کھوپڑی سلگنے لگی۔ یوسف نے یقیناً اپنے ساتھیوں سے اس کا تذکرہ تضحیک آمیز لہجے میں کیا تھا جو وہ یوں خوش ہو رہے تھے۔ وہ مٹھیاں بھینچے تیزی سے سیڑھیاں اترتا چلا گیا اور پھر اسکوٹر اسٹارٹ کر کے اپنے دوستوں کی طرف روانہ ہو گیا۔

حامد کے لیے طارق کی شخصیت نہایت عجیب و غریب اور پُراسرار تھی۔ یوں محسوس ہوتا تھا جیسے اسے اسٹیٹ ایجنسی کے کام اور آمدنی سے کوئی دلچسپی ہی نہ ہو۔ ساری باگ ڈور منیجر کے ہاتھ میں تھی جو نہایت بے ایمان آدمی تھا۔

حامد چار بہنوں کا بڑا بھائی اور ماں باپ کا اکلوتا بیٹا تھا۔ اس کے والد صاحب ٹیلیگراف اکاؤنٹس آفس میں کلرک تھے۔ ان کی تنخواہ اتنی قلیل تھی کہ گاڑی بمشکل چل رہی تھی مگر سر چھپانے کو سرکاری کوارٹر نہ ہوتا تو شاید اس تنخواہ میں زندہ رہنا بھی دشوار ہو جاتا۔ اس کے گھر کا ماحول خالص مشرقی انداز کا تھا جہاں باہمی رشتوں کا احترام بنیادی عنصر ہوتا ہے۔ اس نے گریجویشن کیا تو سب گھر والوں کو امید تھی کہ وہ کسی کے کہے سنے بغیر خود ہی ملازمت کی جستجو میں لگ جائے گا کیونکہ دوسروں کی طرح گھر کے حالات اس کے بھی سامنے تھے۔ مہنگائی دن بدن بڑھتی جا رہی تھی، تن ڈھانکنے کو موٹا جھوٹا کافی ہوتا مگر آتشِ شکم سرد کرنے کی کوئی سستی صورت باقی نہیں رہی تھی۔ پہلے گوشت کی جگہ دال پکانے سے خرچہ کچھ تھم رہ جاتا تھا مگر اب انھیں دال بھی عیاشی کے زمرے میں محسوس ہونے لگی تھی کیونکہ داموں میں گوشت کے منہ آنے لگی تھی۔ لہٰذا آخری ہانڈیوں میں بھانت بھانت کی چٹنیاں تیار کی جاتی تھیں۔

ایک طرف گرانی اور تنگدستی کا یہ عالم تھا اور دوسری طرف بابا جان کی تنخواہ میں بیس روپے سالانہ کا اضافہ جس سے کوئی بات بنتی نظر نہیں آتی تھی۔ جس دن حامد کے امتحان ختم ہوئے اسی دن سے اس نے ملازمت کے لیے تگ و دو شروع کر دی مگر شہر بھر کی خاک چھاننے اور جوتیاں چٹخانے کے باوجود اسے کہیں نوکری کی بھی

نہ مل سکی۔ ایسا نہیں تھا کہ شہر میں نوکریاں ہی ختم ہو گئی تھیں، کام بہت تھے مگر بات صرف اتنی تھی کہ کراچی میں پڑھے لکھے ضرورت سے زیادہ ہو گئے تھے۔ شہر کی بیشتر آبادی تعلیم یافتہ تھی اور پھر تعلیمی اداروں سے ہر سال ہزاروں سرٹیفکیٹ، ڈپلومے اور ڈگریاں دیے جا رہے تھے۔ آخر شہر کے بینک، دفاتر اور کارخانے انھیں کہاں تک کھپاتے چلے جاتے۔

ہاں جاہلوں کا اس شہر خرافات میں قحط تھا تو ان کے لیے بہت سے کام تھے جنھیں کوئی پڑھا لکھا اپنانے کو تیار نہیں تھا۔ فروٹ یا سبزی کا ٹھیلا، پان کا خوانچہ، مال کا لادنا اتارنا، پتھر توڑنا، سڑکیں کھودنا، ہر طرف کام ہی کام بکھرے ہوئے تھے جو حامد کے کسی کام کے نہ تھے۔ تنگ آ کر اس نے تدریس کے شعبے میں مقدر آزمانا چاہا تو خود کو لاچار پایا۔ زیادہ جدوجہد کی تو اپنی قیمت کا اندازہ ہوا کہ تین چار سو روپے میں کسی نجی اسکول میں پرائمری کے بچوں کی استادی مل سکے گی۔ حالات سے ورا آزمانے کے بعد اس نے فیصلہ کر لیا کہ وہ کم از کم ماسٹرز کی ڈگری ضرور حاصل کرے گا تاکہ کم از کم لیکچرر کے طور پر اپنی عملی زندگی کی باعزت ابتدا کر سکے۔ تین چار سو روپے تو وہ کسی اور طرح بھی کما لے گا۔

جز وقتی ملازمت کی تلاش میں وہ اس دفتر میں پہنچا تھا۔ خوش قسمتی سے اس دن طارق خود موجود تھا۔ منیجر کو اپنی مطلق العنان بادشاہی میں کسی کا دخل گوارا نہیں تھا لیکن مالک کے سامنے وہ مجبور تھا۔ طارق نے اسے تین سو روپے ماہانہ پر ملازم رکھ لیا۔ اسے شام چھ سے آٹھ بجے تک ایجنسی جا کر کچھ اندراجات کرنے ہوتے تھے۔ رفتہ رفتہ اس نے ایجنسی کے ٹائپ رائٹر پر بھی قدرے مہارت حاصل کر لی تو کرایہ نامے، رسیدیں، فروخت کے معاہدے اور دوسری دستاویزات بھی ٹائپ کرنے لگا۔ ایک روز طارق نے اسے ٹائپ کرتے دیکھا تو خوش ہو کر بیک جنبش ابرو اس کی تنخواہ پانچ سو تک پہنچا دی۔

وقت گزرنے کے ساتھ حامد پر منیجر کی بے ایمانیاں ظاہر ہونے لگیں۔ دلالی کوئی سیدھا کاروبار تو تھا نہیں جس کا ریکارڈ رہتا۔ منیجر بیشتر سودے بالا ہی بالا نمٹا کر کمیشن ہضم کر جاتا اور صرف اسی قدر کام کا اندراج کرتا کہ دفتر کے اخراجات نکلنے کے بعد ہزار دو ہزار روپے مالک کو بھی پہنچتے رہیں۔ ابتدا میں حامد نے اس بے ایمانی کی شکایت کرنے کا ارادہ کیا مگر طارق کی عدم دلچسپی کو دیکھتے ہوئے خاموش ہی رہا۔ وہ کسی پیچیدگی میں پڑ کر اس صاف ستھری روزی کو گنوانا نہیں چاہتا تھا جس کی وجہ سے اس کے گھر میں نمایاں تبدیلیاں رونما ہونے لگی تھیں۔

طارق اس دن کئی ہفتوں بعد دفتر آیا تھا اور گاڑی سے اتر کر سیدھا اندرونی دفتر میں چلا گیا جہاں منیجر میز کے پیچھے گھومنے والی کرسی پر بیٹھا اپنے حواریوں سے گپ شپ لڑا رہا تھا۔ طارق کے اندر جاتے ہی تین آدمی باہر نکلے اور کاغذات بغل میں دباتے وہاں سے روانہ ہو گئے۔ چند ثانیوں بعد منیجر بھی باہر آ گیا۔ اس کے بشرے سے ناگواری کا اظہار ہو رہا تھا۔

"جاؤ، صاحب تمھیں بلا رہے ہیں۔" اس نے منہ بنا کر روکھے لہجے میں کہا اور حامد نے خوشگوار حیرت کے ساتھ اپنی کرسی چھوڑ دی۔ اندرونی کمرے کی طرف بڑھتے بڑھتے حامد نے پلٹ کر دیکھا تو حیران رہ گیا۔ منیجر شیشے کے دروازے سے سڑک کا منظر دیکھتے ہوئے سگریٹ سلگانے میں مصروف تھا جس کا مطلب تھا کہ منیجر کو باہر روک کر طارق نے اسے تخلیے میں اندر بلایا تھا۔

حامد کا دل تیزی کے ساتھ دھڑکنے لگا۔ اسے چھوٹتے ہی گمان گزرا کہ طارق شاید اپنے منیجر کی جانب سے شک میں مبتلا ہو گیا ہے اور اپنی رائے کی تائید یا تردید کے لیے اس سے اکیلے میں بات کرنا چاہتا ہے۔ اس کے اندر داخل ہونے پر طارق نے اسے دروازہ بند کرنے کو کہا تو حامد کا گمان یقین میں بدل گیا اور وہ دونوں ہاتھ پشت پر باندھ کر مؤدبانہ انداز میں میز کے سامنے جا کھڑا ہوا۔

"بیٹھ جاؤ۔" طارق نے کرسی کو قدرے جھلاتے ہوئے نرم آواز میں کہا اور حامد شکریہ ادا کر کے ایک کرسی پر بیٹھ گیا۔ حامد کا دل اس وقت پسلیوں میں دھڑک رہا تھا اور طارق کی تجربہ کار نگاہیں اس کے چہرے پر مرکوز تھیں۔

"تم محنتی اور ایماندار آدمی ہو حامد۔" چند ثانیوں کے توقف کے بعد اس نے کہنا شروع کیا۔ "پہلے دن کے انٹرویو میں تم نے اپنی ذمے داریوں کے بارے میں مجھے کھل کر سب کچھ بتا دیا تھا۔ مجھے خوشی ہوئی اور شاید تمہارے گھریلو حالات سے واقفیت کا ہی نتیجہ ہے کہ میں مسلسل تمہاری آمدنی بڑھانے کا بلا شور کیے کام کر رہا ہوں۔"

"میں آپ کا ممنون ہوں سر کہ آپ مجھ پر اتنے مہربان ہیں۔" حامد نے تشکر آمیز لہجے میں کہا۔ "ورنہ کون اپنے ملازمین کے لیے اتنا فکرمند ہوتا ہے جب کہ میں شاید اپنے فرائض میں کوتاہی کا مرتکب ہو رہا ہوں۔" وہ بے ساختہ جذباتی ہونے لگا۔

"میں سمجھا نہیں کہ تم کیا کہنا چاہ رہے ہو؟" طارق نے پیشانی پر بل ڈال کر سوال کیا۔

"منیجر صاحب... اس دفتر اور اپنے منصب کا...؟"

"خاموش!" طارق نے اسے ٹوک کر خاموش کر دیا اور سنجیدگی سے بولا۔ "تمہاری ہی طرح وہ بھی محنتی ہے مگر بے ایمان ہے۔ میں نے اسے آٹھ سو پر ملازم رکھا تھا اور آج بھی اس کی یہی تنخواہ ہے جب کہ تم دو تین گھنٹوں کے لیے یہاں آ کر پانچ سو کما لیتے ہو۔ اتنا

بات کا قائل ہوں کہ جو جس کے مقدر میں ہے اسے مل کر رہتا ہے۔
ایماندار ہوتا تو آج میں اسے کم از کم تین ہزار دے رہا ہوتا مگر
وہ یہی رقم میری لاعلمی میں اڑا رہا ہے۔ میری چشم پوشی کی بھی وجہ
ہے۔ میرے دوسرے کام ہیں۔ میں یہاں زیادہ وقت نہیں دے سکتا۔
وہ میرا دیکھا بھالا آدمی ہے۔ میرے لیے یہی کافی ہے کہ یہ ادارہ قائم
ہے اور اپنے اخراجات کے علاوہ کچھ نہ کچھ دے ہی رہا ہے۔"

"جی یہ تو درست ہے۔" حامد نے مرعوب ہو کر کہا۔ طارق کی
سوچ بہت صاف ستھری اور منطقی محسوس ہوئی تھی اسے۔

"مگر تم نوجوان آدمی ہو۔" طارق پھر کہنے لگا۔ "تم پر اپنے
گھر کی بھاری ذمے داریاں ہیں جن کے بوجھ تلے تمہاری ذات دب
کر رہ گئی ہے ورنہ تمہارے بھی بہت سے خواب ہوں گے آرزوئیں
ہوں گی جن کی تم تکمیل چاہتے ہو مگر پیسے کے بغیر یہ محال ہے۔"

"آپ نے میرا ایک بڑا بوجھ ہلکا کیا ہے سر!" حامد نے
تشکر آمیز لہجے میں کہا۔ "آپ کے یہاں آنے سے قبل میں نے گریجویشن
کی بنیاد پر شہر بھر میں کل وقتی ملازمت حاصل کرنے کے لیے
جوتیاں چٹخائیں لیکن کہیں بات نہ بن سکی۔ اب خدا کا شکر ہے کہ
یہاں سے ملنے والے پانچ سو روپوں میں سے اپنے تعلیمی اخراجات
نکال کر بھی گھر والوں کا خاصا ہاتھ بٹا رہا ہوں۔ ورنہ میرے لیے
تو زندہ رہنا بھی دشوار ہو جاتا۔"

"پانچ سو روپے۔" طارق نے تمسخر بھرے لہجے میں دہرایا۔ "تم
کب تک اس پر گزارا کر سکو گے؟ تمہاری محنت اور ایمانداری کو
دیکھتے ہوئے شاید میں اگلے برسوں یہ دو چار سو اور بڑھا دوں لیکن
یہ آمدنی تمہاری ضرورتوں کا ساتھ نہ دے سکے گی۔ میں تو خیر جاہل
آدمی ہوں۔ تم پڑھے لکھے ہو۔ اچھی طرح جانتے ہو گے کہ افراطِ زر
کیا ہے۔ پیسے کی قدر و قیمت دن بدن تیزی سے گھٹتی جا رہی ہے۔
جو کام کل سیکڑوں میں ہو جاتے تھے آج اس کے لیے ہزاروں
درکار ہیں اور یہ سلسلہ یونہی چلتا رہے گا۔ پتا نہیں اس کا اختتام
کہاں اور کیسے ہوگا۔"

حامد خاموش رہا۔ طارق کی ہر بات اس کے دل کو لگ
رہی تھی۔ اس کی دکھتی رگوں کو چھیڑ رہی تھی۔ وہ خود بھی شہر کی کشادہ
اور صاف ستھری سڑکوں پر رواں دواں نت نئی گاڑیوں کو حسرت
بھری نگاہوں سے دیکھتا تھا۔ مارٹن روڈ کے شکستہ و بوسیدہ مکان سے
نکل کر یونیورسٹی جاتے ہوئے گلشنِ اقبال میں بنے ہوئے وسیع اور
دلکش مکانات کو حیرت سے دیکھتا اور سوچتا تھا کہ وہاں بسنے والوں
نے کس جادو کی چھڑی سے اس دور میں اتنے مالی وسائل کہاں سے اور
کیسے کیسے جمع کر لیے مگر وہ یہ سب طارق سے نہیں کہہ سکتا تھا۔
یہ بات تھی کہ طارق خود ہی اس کے دل میں مچلتی آرزوؤں کو
پڑھتا جا رہا تھا۔

"مجھے معلوم ہے کہ تم میری عزت کرتے ہو۔" وہ کہہ رہا تھا۔ "میرا
احترام کرتے ہو صرف اس لیے کہ میرے پاس وسائل ہیں۔ میں
تمہاری محنت کے صلے میں تمہیں معقول معاوضہ دے رہا ہوں۔ اس
میں کمی آجائے گی تو تم مجھ سے نگاہیں بدل لو گے۔ اس دور میں
انسان کی عزت، آبرو، حیثیت اور مقام کا تعلق صرف پیسے سے ہے
خواہ وہ کسی بھی طرح کمایا گیا ہو۔ پیسہ کمانے کے لیے بڑے ہیر پھیر
کرنے پڑتے ہیں مگر اس کے بعد آدمی مطمئن ہوتا ہے کیونکہ اس
پیسے کو وہ اپنی مرضی سے استعمال کر سکتا ہے۔"

"آپ درست کہہ رہے ہیں۔" حامد نے دھیمی آواز میں کہا۔
"یہ تو کھلی کھلی باتیں ہیں۔ میں خود بھی نہ جانے کیسے کیسے خواب دیکھتا
ہوں مگر میں اناڑی ہوں۔ پیسہ کمانے کے راستے میری سمجھ میں نہیں آتے۔"

"اور اگر میں کوئی تجویز پیش کروں؟" طارق نے کہا۔ "کوئی
آسان سا راستہ، کوئی ایسا کام جس کے لیے سرمائے کے بجائے بس
تھوڑی سی ہمت اور ہوشیاری کی ضرورت ہو؟"

"میں ہر کام کے لیے تیار ہوں۔" حامد نے پُراشتیاق لہجے میں کہا۔
طارق کی امید افزا گفتگو نے اس کا دورانِ خون تیز کر دیا تھا اور
اس کے تصور میں چمکتی رنگین نئی نئی گاڑیوں کے ہیولے چکرانے لگے
تھے۔ مارٹن کوارٹر کے اس بوسیدہ مکان کی بنیادوں سے ایک
خوبصورت سا بنگلہ ابھرتا محسوس ہو رہا تھا۔

طارق ایک گہرا سانس لے کر گھومنے والی کرسی کی پشت گاہ
سے ٹک گیا۔ "نہیں — میں زبان کھول کر اپنا بھرم نہیں کھونا
چاہتا۔ تم ایک ایماندار نوجوان ہو اور ایمانداری کے روایتی مفہوم
کے قائل معلوم ہوتے ہو۔ شاید یہ کام تم نہ کر سکو۔"

حامد کا چہرہ لٹک گیا۔ "کون دیکھتا ہے سر! ایمانداری اور
بے ایمانی کوئی اٹل چیزیں نہیں ہیں۔ کسی کی گردن کاٹے بغیر اگر وہ
پیسے حاصل کر لیے جائیں تو میں اسے کسی طرح بے ایمانی نہیں سمجھتا۔"

طارق اس کی طرف دیکھتا رہا۔ اس کی نگاہوں سے بے
اعتباری مترشح تھی۔ "بالفرض میں تم سے یہ کہوں کہ تم اپنے حلقوں
میں ہیروئن متعارف کراؤ جس کی فروخت میں تمہارا معقول منافع شامل
ہوگا تو شاید تم میری دماغی صحت پر شبہ کرنے لگو گے۔"

"آپ غلط سمجھ رہے ہیں مجھے۔" حامد نے احتجاج کیا۔ "میرے
لیے یہ کام ایک سنسنی خیز تجربہ ہوگا۔ میں اسے چیلنج سمجھ کر قبول کروں
گا لیکن سوال یہ ہے کہ میں ہیروئن کہاں سے لاؤں گا؟ کون اعتبار
کرے گا مجھ پر؟"

"یعنی تم ایمانداری کو ایک ڈھکوسلا سمجھتے ہو؟"
حامد چونک پڑا مگر فوراً ہی سنبھل گیا۔ ہیروئن کو اگر [illegible]

طارق اس قدر بے خبر نہیں تھا جتنا وہ سمجھتا تھا۔ فریدوں پاشا کا مکان واقعی اس کی معرفت فروخت ہوا تھا اور سودے کی تکمیل سے بارہ ہزار روپے کمیشن کے طور پر ملنے تھے لیکن یہ رقم اس نے حساب میں ڈالنے کے بجائے وہ بالا ہی بالا اڑا گیا تھا۔ اپنی صفائی میں اس نے کچھ کہنا چاہا لیکن زبان نے ساتھ نہیں دیا اور وہ فقرے ادا کرنے کی کوشش میں ہکلاتا ہی رہ گیا۔

"اب کیا جواب ہو! سو ہوا۔" طارق نے ٹھہری ہوئی آواز میں کہا "تو میری ذرا جان میں جان آئی۔ یہ نہ بھولو کہ تمہیں ملازم رکھنے سے پہلے یہ ایجنسی میں خود چلاتا تھا۔ میری معلومات کے بغیر سمجھ لیں! آئندہ کوئی خیانت ہوئی تو میں تمہاری چمڑی ادھیڑ ڈالوں گا۔"

"آئندہ آپ کو کوئی شکایت نہ ہوگی۔" اس نے رو دینے والی آواز میں کہا اور طارق نے کرسی چھوڑ دی۔

❋

سکندر علی کا نام ڈینی کے ذہن سے چپک کر رہ گیا تھا۔ اسے یقین تھا کہ غزالہ کے کالج کے فنکشن میں اس نے جو آواز سنی تھی وہ سو فیصد اس کے پراسرار سربراہ کی تھی۔ وہی آواز وہی غنودہ سا لب ولہجہ جیسے وہ سننے والے کو سو جانے کی ترغیب دے رہا ہو۔

ڈینی پنڈال سے نکلا تو دونوں لڑکیاں بھی اس کے ساتھ ساتھ تھیں اور اس کے رویے میں ایک رونما ہونے والی تبدیلی پر حیران تھیں لیکن ہمت نہیں پڑی تھی کہ اس سے زیادہ باز پرس کرتیں۔

یہ اتفاق ہی تھا کہ ڈینی نے اسٹیج کے قریب مہمانوں کے لیے بچھائے گئے صوفوں کے بجائے پچھلے حصے میں پڑی ہوئی کرسیوں پر بیٹھنے کا فیصلہ کیا تھا اور یوں اس کے گمنام باس کو پنڈال میں اس کی موجودگی کا علم ہی نہ ہوسکا تھا۔ پنڈال سے نکلتے ہوئے بھی ڈینی نے احتیاط رکھی تھی کہ روسٹرم پر منشیات کے خلاف تقریر کرنے والا مہمانِ خصوصی اس کی شکل نہ دیکھ سکے۔ ڈینی سوچ رہا تھا کہ اگر وہ ابتدا ہی میں اگلے صوفوں پر جا بیٹھا ہوتا تو وہ شخص لازماً اسے پہچان لیتا کیونکہ وہ سربراہ اسے جانتا تھا مگر اس کی ذات سب کے لیے ایک راز تھی۔ پھر شاید وہ اپنے راز کے تحفظ کی خاطر اس مذاکرے کے اختتام پر اپنی تقریر کا پروگرام ہی منسوخ کرا دیتا لیکن اتفاقات نے صورتحال کو بالکل ہی بدل کر رکھ دیا تھا۔

پنڈال سے باہر میدان میں لگے ہوئے ایک اسٹال پر غزالہ اور عابدہ کے ساتھ چلتے چلتے ہوئے ڈینی نے آہستہ آہستہ خود پر قابو پا لیا اور مسکراتے ہوئے غزالہ سے مخاطب ہوگیا۔ "آپ کی ذات بہت دلچسپ ہے۔ باتوں ہی باتوں میں کافی وقت گزر گیا لیکن مجھے اندازہ نہ ہوسکا۔"

"مگر مہمانِ خصوصی کی تقریر شروع ہوتے ہی آپ کو اچانک کیا ہوگیا تھا؟" عابدہ نے اس کی طرف جھک کر سوال کیا۔

"مہمانِ خصوصی کی آواز سن کر ذہن میں چونکا تھا۔ ورنہ آپ کی باتوں میں کھویا ہوا تھا۔" ڈینی نے خصوصی طور پر غزالہ کی طرف متوجہ ہوکر کہا۔

"مگر آپ کے تو چہرے کا رنگ بدل گیا تھا۔" غزالہ نے ہنستے ہوئے شوخ لہجے میں کہا۔ "میں تو سہم ہی گئی تھی۔"

"آج ساڑھے آٹھ بجے ایک پارٹی کے ساتھ میری اہم میٹنگ مقرر تھی۔" ڈینی نے مسکراتے ہوئے بات بنائی۔ "لاکھوں کا سودا ہونے کی امید تھی لیکن آپ کی میٹھی میٹھی باتوں میں ڈوب کر مجھے اندازہ ہی نہ رہا کہ ساڑھے آٹھ کب بجے۔"

"اوہ۔" غزالہ سنجیدہ ہوگئی۔ "یہ تو بہت برا ہوا... اگر آپ پہلے ہی اپنی مصروفیت کی نوعیت بتا دی ہوتی تو میں آپ کو بروقت یاد دلا دیتی۔ اب آپ کو دوبارہ میٹنگ کا وقت مقرر کرنا ہوگا۔"

"اس کی نوبت نہیں آئے گی۔" وہ لہجے میں ہلکے سے تاسف کا تاثر شامل کرتے ہوئے بولا۔ "اصولی بات طے ہوگئی تھی۔ میری غیر حاضری کو میری عدم دلچسپی سمجھا گیا ہوگا۔"

ڈینی ان دونوں کے ساتھ اسٹال میں بیٹھا باتیں کرتا رہا لیکن اس کے کان لاؤڈ اسپیکر پر گونجتی ہوئی غنودہ آواز پر لگے رہے۔ مہمانِ خصوصی کی تقریر زیادہ طویل نہیں تھی لیکن اس کے ایک ایک لفظ سے منشیات کے فروغ سے گہری نفرت کا اظہار ہو رہا تھا۔

اس نے باتوں ہی باتوں میں لڑکیوں سے مہمانِ خصوصی کے بارے میں دریافت کیا تو اسے یہ جان کر حیرت ہوئی کہ وہ شہر میں خاصا مقبول آدمی تھا۔ اس کا نام سکندر علی تھا۔ وہ شہر کی کئی سماجی اور معاشی بہبود کی تنظیموں کا روحِ رواں تھا۔ اجتماعی فلاح کے کاموں میں نہ صرف اپنا وقت دیتا تھا بلکہ وقتِ ضرورت مالی اعانت سے بھی دریغ نہیں کرتا تھا۔ طلبا میں وہ اتنا ہر دل عزیز تھا کہ سووینیئر میں اس کا پیغام بھی شامل تھا۔

معلومات حاصل ہوجانے کے بعد ڈینی وہاں سے اٹھ گیا۔ میزبان لڑکیوں نے رواجی طور پر اسے روکنے کی کوشش نہیں کی اور وہ باہر آکر کار میں تیز رفتاری کے ساتھ گھر کی طرف روانہ ہوگیا۔

گھر پہنچنے کے بعد ڈینی نے ٹیلیفون ڈائرکٹری سنبھال لی اور تھوڑی سی محنت کے بعد سکندر علی کا فون نمبر تلاش کرنے میں کامیاب ہوگیا۔ نمبر اور مکان کا پتا ایک کاغذ پر نوٹ کرکے اس نے ڈائرکٹری ایک طرف پھینکی اور خود فون پر جھک گیا۔ تیسری گھنٹی پر ریسیور اٹھا لیا گیا تھا۔ بولنے والے کی آواز سے ڈینی نے اندازہ لگایا کہ وہ کوئی ملازم تھا۔ اس کے استفسار پر ملازم نے بتایا کہ وہ گھر پر نہیں تھا اور نہ ہی

"ڈی ٹو ون۔ ہیلو ٹیسٹ سر! اوور" اس کا سگنل ختم ہوتے ہی
ڈینی نے ماؤتھ پیس پر جھک کر کہا۔
"کیا خبر ہے؟ اوور" سوال کیا گیا۔
"میں نے کسی سے رابطہ قائم نہیں کیا سر! حکم کے مطابق
گوشہ نشینی اختیار کر لی ہے۔۔۔ اوور"
"گڈ" جذبات سے عاری سپاٹ لہجے میں کہا گیا۔ "لیکن خبر
پڑھنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ آج شام کے اخبارات دیکھے تھے
تم نے؟ اوور"
"نہیں سر!" ڈینی نے اپنے دل کی دھڑکن کنپٹیوں میں محسوس
کرتے ہوئے کہا۔ "آئندہ میں ان اخبارات کا مطالعہ اپنے معمول میں
شامل کر لوں گا۔۔۔ اوور"
"کل رات گئے ناظم آباد میں دو گروہوں میں تصادم ہوا
ہے۔ دونوں کا تعلق منشیات فروشوں سے تھا۔ ایک آدمی ہلاک
ہوا تین زخمی ہوئے ہیں۔ مجھے اس واقعے کی تفصیلی رپورٹ درکار ہے
کب تک فراہم کر سکو گے؟ اوور"
"ابھی کوشش کرتا ہوں سر! اوور" اس نے مستعد لہجے میں کہا۔
"عجلت کی ضرورت نہیں" دوسری طرف سے ناگواری کے
ساتھ کہا گیا۔ "واقعہ تازہ ہے۔ پولیس کے ساتھ علاقے میں اس کے
قریبی سرگرم ہوں گے۔ یہ کام خود کو مشکوک بنائے بغیر صحیح تم بہتر
طور پہ کر سکو گے۔۔۔ اوور"
"ہو سکتا ہے جہانگیر کو اس بارے میں کچھ معلوم ہو۔۔۔ اوور"
"اس سے بھی بات کر لو۔ میرا مدعا صرف اتنا تھا کہ تم براہ
راست ان لوگوں سے نہ ملو" باس کی آواز ابھری۔ "اگر بالکل ہی
کٹ کر رہ گئے تو کام چلانا دشوار ہو جائے گا۔ فون کی حد تک
تمہیں مکمل آزادی ہے۔۔۔ اوور"
"او کے سر! اوور" اس نے خوشی محسوس
کرتے ہوئے کہا۔
"کل صبح تم گلشن اقبال کے اسی مکان میں چلے جاؤ جہاں
پہلے لے جائے گئے تھے" ایک بات طے ہو جانے کے بعد باس
دوسرے موضوع کی طرف آ گیا۔ "وہاں وہی عورت موجود ہوگی۔ تم
اسے اپنی نیولا کہہ کر مخاطب کرو گے اور وہ ایک بریف کیس
تمہارے حوالے کر دے گی۔ اسے احتیاط سے اپنے ساتھ لے آنا۔ وہ
بریف کیس بہت قیمتی اور نازک ہے جسے تمہارے لیے تیار کرایا
گیا ہے۔ اس کے دونوں سروں پہ پلیٹ جیسے دو چھوٹے سٹیل موجود
ہوں گے جو اندر نصب چھوٹے سے کمپیوٹر سے منسلک ہیں۔ تم جیسے
ہی ان پہ اپنا انگوٹھا رکھو گے تو نشان پہچان کر
کمپیوٹر خود بخود تالا کھول دے گا۔ اس کے علاوہ کسی بھی ذریعے سے
بریف کیس کھولنے کی کوشش کی گئی تو اندرونی اسٹرپس میں پوشیدہ بارودی
مادہ بریف کیس سمیت اس پر زور آزمائی کرنے والے کے پرخچے اڑا
دے گا۔۔۔ اوور"
"مجھے مادام اپنی نیولا کے پاس کب پہنچنا ہے سر؟ اوور"
ڈینی نے مرعوب ہوتے ہوئے سوال کیا۔
"مسٹر مادام نہیں مس! تم اسے اپنی نیولا کہو گے" باس نے تادیبی
لہجے میں کہا۔ "یہ اس کا نام نہیں تمہارا کوڈ ہے۔ علاوہ ازیں کل دن میں
تم کسی بھی وقت وہاں پہنچ سکتے ہو لیکن اس سے غیر ضروری طور پہ
بے تکلف ہونے کی ضرورت نہیں۔۔۔ اوور"
"میں سمجھ گیا سر! ہدایت پہ حرف بہ حرف عمل ہوگا۔ لیکن
مجھے اجازت ہے کہ میں اس بریف کیس کو کھول سکوں؟۔۔۔ اوور"
اس نے جھجکتے ہوئے سوال کیا۔
"نہ صرف کھولو گے بلکہ کل رات میں تم سے اس کے بارے
میں تفصیلی بات کروں گا۔۔۔ اب تم ٹرانسمیٹر آف کر کے بے فکری
سے سو سکتے ہو۔۔۔ اوور اینڈ آل" دوسری طرف سے خاموشی چھا
گئی۔ ڈینی نے گہرا سانس لے کر سوئچ بٹن دبایا اور وہ ٹرانسمیٹر
ریسیور آف ہو گیا۔
ڈینی کو اجازت مل چکی تھی لہٰذا اس نے فوراً ہی فون پر
جہانگیر کو کھٹکھٹانے کا فیصلہ کر لیا۔ دوسری طرف دوبارہ گھنٹی بجی
اور تیسری بار درمیان ہی میں ریسیور اٹھا لیا گیا۔ "ہیلو جہانگیر سپیکنگ"
ڈینی کے کانوں میں بوجھل آواز آئی۔
"کیا اس وقت تم اس قابل ہو کہ میں کچھ اہم بات کر سکوں؟"
ڈینی نے چبھتے ہوئے تلخ لہجے میں سوال کیا۔
"میں نارمل ہوں باس!" لڑکھڑاتی ہوئی آواز میں جواب دیا گیا۔
"شام کو تھوڑی سی لی تھی۔ شاید آواز پر اسی کا اثر ہے۔"
"مال تمہیں مل گیا تھا؟"
"جی، ڈینی کے ذریعے" دبی دبی آواز میں کہا گیا۔
"میں لکیر کا فقیر نہیں ہوں" ڈینی زہریلے لہجے میں بولا۔ "حالات
اور مواقع کی نزاکت کے پیش نظر اپنی کھوپڑی بھی استعمال کرتا ہوں۔
یہ بتاؤ کہ مارکیٹ کی کیا رپورٹ ہے؟"
"حیرت ناک تیزی کے فوراً بعد بازار ایک دم ٹھنڈا ہوتا نظر
آ رہا ہے" جہانگیر نے رک رک کر کہا۔ "ایسا معلوم ہوتا ہے
کہ چند دن کے بحران سے فائدہ اٹھانے کے لیے ہر ایک بلیک کی خواہش
کے چکر میں پڑ گیا اور اس وقت بازار میں منوں مال آ گیا ہے"
"شام کے اخبارات دیکھے تھے؟" ڈینی نے اپنے اوپر آزمایا
جانے والا سوال دہرایا۔
"شاید آپ ناظم آباد کے اڈے پہ ہنگامے کی بات کر رہے ہیں"

ساتھ سُرخ بدل کر پکی سڑک سے بچنا چاہا لیکن کامیاب نہ ہو سکا اور رکشا ایک پل میں قلابازی کھا کر گھسٹتا ہوا چھوٹے سے پل کی منڈیر سے جا ٹکرایا۔ رکشا پلٹتے ہی دوست محمد اچھل کر دور جا گرا تھا مگر سوار آہنی بانسوں اور کینوس کے مضبوط جال میں پھنسا ہوا تھا۔

دوست محمد نے اٹھ کر رکشے کے پچکے ہوئے ڈھانچے میں پھنسے ہوئے مسافر کی مدد کے لیے جانا چاہا لیکن اس کی داہنی پنڈلی سے ران تک درد کی ایک ناقابلِ بیان ٹیس دوڑ گئی اور وہ پھر درد اور اذیت میں ڈوبی ہوئی نگاہوں سے اپنی خون میں تھڑی ہوئی شلوار کو دیکھنے لگا۔

دھماکا بہت زوردار ہوا تھا۔ اس لیے پولیس چوکی پر موجود عملہ فوراً جائے حادثہ پر آ پہنچا۔ بے ہوش مسافر کو شکستہ ڈھانچے سے نکالا گیا تو اس کا سر اور چہرہ لہو کی سُرخی میں ڈوبا ہوا تھا اور یوں وہ دونوں جناح اسپتال کے بجائے سول اسپتال کے شعبۂ حادثات میں پہنچا دیے گئے۔

دوست محمد کو شدید چوٹیں آئی تھیں مگر وہ ہڈیوں کی ٹوٹ پھوٹ سے محفوظ رہا تھا لہٰذا ضابطے کی کارروائی اور مرہم پٹی کے بعد اسے جنرل وارڈ کے ایک بستر پر ڈال دیا گیا جہاں اس کے سرہانے ایک سپاہی مسلط تھا جسے یہ سمجھنے میں دیر نہ لگی کہ وہ زیرِ حراست مریض کے طور پر اس بستر پر پڑا ہوا تھا۔

ایک بجے تک وہ اپنا بیان وغیرہ قلمبند کرا کے فارغ ہو چکا تھا۔ وقت دھیمے دھیمے گزر رہا اور وہ بستر پر پڑا پہلو بدلتا رہا پھر اسے اپنا حلق سوکھتا ہوا محسوس ہونے لگا۔ اس وقت تک شاید گھر والوں کو خبر نہیں ملی تھی اس لیے نرم دل سپاہی توجہ سے اس کی دیکھ بھال کر رہا تھا۔ دوست محمد نے ایک ہی سانس میں اس کا لایا ہوا گلاس خالی کر دیا مگر حلق بدستور سوکھا محسوس ہو رہا تھا جب حلق میں کانٹے پڑنے لگے تو وہ پھر پانی کے لیے کراہا مگر پانی اس کی پیاس کا درماں نہ بن سکا۔ حلق سوکھتا جا رہا تھا۔ زبان تالو سے چپکی جا رہی تھی۔ جسم برف کی طرح ٹھنڈا ہوتا ہوا محسوس ہو رہا تھا پھر بدن کے مساموں سے پسینہ پھوٹنے لگا۔ دل ڈوبتا ہوا محسوس ہونے لگا۔ کانوں میں سیٹیاں سی بجنے لگیں جیسے تیز ہوا کسی آسیب زدہ حویلی کے بوسیدہ در و دیوار کے روزنوں سے شور کرتی گزر رہی ہوں۔

وہ گھبرا گیا۔ اسے یاد آیا کہ اس کا ہیروئن لینے کا وقت گزر چکا ہے لیکن اس کا ذہن کوئی فیصلہ کرنے کے قابل نہیں تھا نجانے وہ خون بہہ جانے کے بعد دی جانے والی دواؤں کے اثرات تھے یا ہیروئن کی طلب۔ اس نے کربناک انداز میں اپنا سر جھٹکنا شروع کر دیا۔ اسے سانس رک رک کر آ رہے تھے جیسے سینہ یک لخت تنگ ہو گیا ہو۔ اعصاب پر ہلکا سا تشنج طاری ہو چلا تھا۔ آنکھیں سرخ ابلی

منظر کبھی اسے یوں نظر آتا جیسے چھت سے جھولتا ہوا پنکھا سیکڑوں فٹ کی بلندی پر خلا میں معلق ہو پھر اچانک ہی وہ پنکھا اپنی اونچائی سے چند انچ اوپر ٹنگا ہوا نظر آتا۔ نگاہوں کے اس فریب سے چھٹکارا پانے کے لیے اس نے اپنا سر ایک پہلو کی طرف گھما لیا اور برابر بچھا ہوا دوسرے مریض کا پلنگ اور فرش پر بیٹھی ہوئی سوگوار سی عورت نظر آنے لگی جس کی پشت دوست محمد کی جانب تھی۔

چھوٹے چھوٹے سانسوں کی وجہ سے اس کے پھیپھڑوں کو ہوا مناسب مقدار میں نہیں مل رہی تھی۔ لہٰذا اس کے تنفس کی رفتار تیز ہو گئی حلق بالکل سوکھ گیا۔ اینٹھی ہوئی زبان ہونٹوں پر پھیری تو ڈر گیا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے کسی کھردری دیوار کو چاٹ لیا ہو۔ اسی لمحے بنچ پر بیٹھی ہوئی چالاک عورت اپنی جگہ سے جنبش کیے بغیر اچانک اپنی بنچ مریض کے بستر سمیت اٹھی اور دور دھکیل لے گئی۔ اس کا وجود دوست محمد کو ایک کرب ہوم سے جھولے کی طرح نظر آنے لگا پھر وہ مسہری پہلے سے کہیں زیادہ قریب کھسک آئی۔ جسم کے شور میں دوست محمد کے کانوں میں عجیب عجیب آوازیں گونجنے لگیں، دماغ میں پتلے پتلے بانسوں جیسے جسموں والے کریہہ صورت سائے ناچنے لگے جو اس کا مضحکہ اڑا رہے تھے۔ وہ بے حس و حرکت بستر پر پڑا آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر بنچ والی عورت کو دیکھتا رہا۔

وہ عورت شاید اپنی پشت پر بھی دیکھ سکتی تھی۔ ہیولہ زدہ اسے ستانے پر تلی ہوئی تھی۔ وہ تیزی سے بستر کو بہت دور دھکیل لے گئی اور اگلے ہی لمحے لے گھسیٹ کر دوست محمد کی آنکھوں سے آ لگی۔

جب بار بار یہی ہونے لگا تو وہ دونوں مٹھیاں بھینچ کر کربناک آواز میں پوری قوت سے چیخ پڑا! بند کرو... بند... آ... بند کرو... یہ حرکتیں!!

چیختے ہوئے اس نے بستر سے اٹھنے کی کوشش بھی کی مگر اسے ہر طرف دھندلاہٹ ہی دھندلاہٹ دکھائی دے رہی تھی جس میں بانسوں جیسے جسموں پر سر یوں نظر آ رہے تھے جیسے مضحکہ خیز انداز میں مسکرا رہے تھے۔ دوست محمد نے ہذیانی انداز میں بے مقصد آوازیں نکالتے ہوئے اپنے بال مٹھیوں میں جکڑ لیے اور سر مسہری کے آہنی پائپ پر دے مارا۔

اس کی نگرانی پر مامور سپاہی نے اگر اسے فوراً ہی نہ دبوچ لیا ہوتا تو وہ مسہری سے نیچے گر گیا ہوتا۔

اس ہذیانی چیخ پکار میں کراہتے ہوئے مریض زیادہ نڈھال ہو گئے۔ دوست محمد کے بستر کے گرد تماشا دیکھنے والوں کی بھیڑ لگنے لگی۔ ہر شخص اسے عبرت کی نگاہوں سے دیکھ رہا تھا اور اس کی حالت کے بارے میں سرگوشیوں میں اظہارِ خیال کر رہا تھا۔

"دماغ میں بخار چڑھ گیا ہے،" ایک عمر رسیدہ عورت سہمی
[ی] آواز میں دوسری سے کہہ رہی تھی۔
"او میرے مولا! ایک ادھیڑ عمر مریض دونوں ہاتھ ملتے ہوئے
[ب]یٹھے والی آواز میں کراہا۔ "جرا آنکھیں تو دیکھو بے چارے کی! کیسا
[...] رہا ہے بس ابھی یہ جندہ نہیں بچے گا۔ میرے مولا! ہم سب
[...]ورے جندہ نکال دے۔" اس کی دہشت بالکل بجا تھی کیونکہ
[دو]ست محمد کی آنکھوں کی پتلیاں اوپر چڑھ گئی تھیں اور کھلے ہوئے
[پپ]وٹوں میں چمکتی ہوئی سفیدی بھیانک لگ رہی تھی۔ اس کے
[...] پرشدید کپکپاہٹ طاری تھی اور سوائے اس کے علاوہ کوئی اس کے
[قریب] جانے کو تیار نہیں تھا۔
یہ ہنگامہ معمولی نہیں تھا۔ دو سیل نرسوں کے ساتھ آر ایم او
[فور]اً ہی آ پہنچا۔
دوست محمد کی حالت دیکھ کر کالج سے تازہ تازہ نکلے ہوئے
[ڈاکٹ]ر کے ہاتھ پیر پھول گئے۔ سادگی اس کے ذہن میں وہ بکھا تھا کہ شخص شاید
[کس]ی موذی نشے کا عادی ہوگا مگر دوست محمد کی تو حالت ہی عجیب
[تھ]ی۔ وہ میڈیکل کالج، ہاسپٹل اور مارفیا کے عادی مریضوں
[کی] نشہ ٹوٹنے کی حالت میں بارہا دیکھ چکا تھا مگر اس قسم کا کیس وہ
[پہ]لی بار دیکھ رہا تھا۔
فوری طور پر ایک سینئر ڈاکٹر کو بلایا گیا۔ اس نے آتے
[ہی] بستر کے گرد لگی ہوئی بھیڑ کو منتشر کیا اور دونوں سیل نرسوں سے
[دو]ست محمد کے کانپتے ہوئے جسم کو قابو میں کر لیا۔ ڈاکٹر نے دوست محمد
[کی] حرکت قلب دیکھی، خون کا دباؤ چیک کیا۔ جھوٹے سر کا کر پتلیاں دیکھنے
[کی] کوشش کی اور پھر پیچ پڑتے ہوئے مریض کی یخ بستہ پیشانی پر ہاتھ رکھے
[ہو]ئے اپنا فیصلہ صادر کر دیا۔
"مریض کسی خطرناک نشے کا عادی ہے۔" اس نے نوجوان ڈاکٹر
[...]ے کا طب ہو کر ٹھہرے ہوئے لہجے میں کہا۔
"بڑی عجیب علامات ہیں سر!" نوجوان ڈاکٹر نے انگریزی میں
[...]ہمارے یہاں مارفیا سب سے موذی نشہ ہے مگر یہ علامات اس کی بھی
[...]ظر نہیں آ رہیں۔ اسی وجہ سے میں الجھ گیا تھا۔"
"کوئی بھی نشہ ہر مریض پر یکساں اثر نہیں کرتا،" سینئر ڈاکٹر
[...]نے بھی اس بار انگریزی کا سہارا لیا تھا، "کمزور اعصاب کے لوگ
[...]ہ ٹوٹنے پر بدترین ردعمل کا مظاہرہ کرتے ہیں۔ ہو سکتا ہے یہ
[کس]ی قسم کا کیس ہو یا پھر یہاں ہیروئن بھی بازار میں آ گئی ہے۔"
آخری فقرہ اس نے کچھ خیال اور تشویشناک لہجے میں ادا کیا تھا۔
[...]ی الحال اسے ماٹرینگ لسے دو ہوش میں آنے کے بعد دیکھیں گے
[...] کیا کہتا ہے۔ اس دوران خون ٹیسٹ کرا لو اس کا۔"

ڈیفی زرولا۔ اپنی زرولا۔
گلشن اقبال کی طرف جاتے ہوئے ڈیفی کا ذہن مسلسل اسی
لفظ یا نام کی تکرار کیے جا رہا تھا۔ پتا نہیں اس کا تعلق کس زبان سے
تھا۔ باس سے گفتگو ختم ہونے کے بعد بھی یہ نام اس کے ذہن پر
ٹھوکریں لگاتا رہا تھا اور سونے سے قبل وہ کافی دیر تک ڈکشنری کھولے
اس میں ممکنہ حروف تہجی کے تحت صفحات کھنگالتا رہا لیکن یہ لفظ نہیں
نظر آیا۔ اس سے پہلے بارہا وہ کوڈ ورڈز سے دوچار ہوتا رہا تھا
لیکن بیشتر اردو یا انگریزی کے جانے بوجھے نام یا الفاظ ہی باہمی
شناخت کا ذریعہ مقرر کیے گئے تھے۔ یہ پہلا موقع تھا کہ اسے اپنی زرولا
جیسا بیہودہ لفظ استعمال کرنا تھا جو اپنی اجنبیت اور غیر معمولی صوتی
آہنگ کے باعث اس کے ذہن سے چپک کر رہ گیا تھا۔
پچھلی بار وہ کسریج کروانے والے کے ساتھ گلشن اقبال کے اس
مکان پر گیا تھا تو وہاں رہنے والی عورت سے بھی اس کا سامنا ہوا
تھا۔ نہ صرف سامنا ہی ہوا تھا بلکہ کروانے والے کی فرمائش پر اس نے
چائے بھی بنائی تھی۔ اپنی وضع قطع اور بول چال کے اعتبار سے
وہ عورت سو فیصد مقامی نظر آئی تھی۔ اس وقت ڈیفی کے وہم و گمان
میں بھی نہیں تھا کہ وہ مشرقی عورت براہ راست اس کے باس کی
آلۂ کار ہوگی۔ اس نے یہ لے تو قائم کی تھی کہ شاید خطرناک صورت
والے کی اس عورت سے گہری آشنائی تھی اور وہ اسے بتائے بغیر اس
کا مکان اپنے مقاصد کے لیے استعمال کرتا رہتا ہوگا۔
اسے ایک مرتبہ پھر بلاوجہ غصہ آنے لگا۔ ایک مقامی عورت
کے لیے اپنی زرولا جیسا نامانوس کوڈ ورڈ وضع کرنا اس کے نزدیک
حماقت تھی لیکن وہ مجبور و محکوم ماتحت تھا۔ اپنے باس کی ہر
عقلمندی اور حماقت کو جلتے کڑھتے برداشت کرنا اس کے فرائض ہی
میں شامل تھا۔ اپنی شدید ترین خواہش کے باوجود بھی وہ اس
کوڈ ورڈ میں تبدیلی کرنے پر قادر نہیں تھا۔
مکان کے پھاٹک کے عین سامنے اس نے دانستہ انجن کو
خاصی ریس دے کر اگنیشن آف کیا لیکن مکینوں کو کسی کی آمد سے باخبر
کرنے کی یہ ترکیب بار آور ثابت نہ ہو سکی اور نیچے اتر کر اسے
پختہ ستون میں لگے ہوئے اطلاعی گھنٹی کے بٹن کو دبانا پڑا۔ اسے
توقع تھی کہ حسب سابق اس بار بھی ملازم فوراً ہی ذیلی دروازے سے
طلوع ہو کر اس کی آمد کا مدعا دریافت کرے گا مگر ایسا نہ ہوا۔
چند سیکنڈ کے سکوت کے بعد پختہ فرش پر کسی زنانہ سینڈل کی
ایڑیوں کی کھٹ کھٹ سنائی دی اور پھر ذیلی دروازہ کھول دیا گیا۔ خاتون
نے جونہی جائزہ لینے کے لیے ذیلی دروازے سے سر باہر نکالا ڈیفی نے اپنے
ذہن میں کلبلاتا ہوا وہ بیہودہ کوڈ ورڈ نشر کر ڈالا۔
"اوہ۔۔۔ اندر چلے آؤ۔" عورت نے اپنا سر واپس اندر کرتے

ہوئے کہا اور ڈینی ذیلی دروازے سے اندر داخل ہو گیا۔ اسے حیرت تھی کہ پہلی بار سادہ اور گھریلو نظر آنے والی وہ عورت اس وقت سر سے پیر تک فیشن میں ڈوبی ہوئی تھی۔ اس نے بغیر آستینوں کا ٹی شرٹ نما بلاؤز اور جینز پہنی ہوئی تھی۔ چہرہ غازہ کی تہہ میں گلنار ہو رہا تھا اور لبوں پر گلابی رنگ جما ہوا تھا۔ وہ اس کی مستانہ چال کے بارے میں کوئی نادر سی تشبیہ سوچتے ہوئے اس کی تقلید میں ڈرائنگ روم میں داخل ہوا جہاں وہ مسکراتے ہوئے اس کی طرف مڑ گئی "دو منٹ بیٹھو میں ابھی آتی ہوں۔"

وہ اندرونی دروازے سے گزر کر غائب ہو گئی۔ اس کے سینڈلز کی کھٹ کھٹ چند ثانیوں تک گونجنے کے بعد معدوم ہو گئی اور ڈینی یہی سوچتا رہ گیا کہ پہلے تاثر کے بارے میں انگریزی کہاوت کس قدر گمراہ کن ہے۔ پہلی ملاقات میں ان دونوں کا سامنا ضرور ہوا تھا لیکن براہ راست گفتگو کی نوبت نہیں آئی تھی لیکن اس وقت وہ ڈینی سے اس قدر اعتماد سے بے تکلفانہ مخاطب ہوئی تھی جیسے ان میں پرانی شناسائی ہو۔

واپسی میں اس کے داہنے ہاتھ میں سیاہ رنگ کا ایک بریف کیس جھول رہا تھا جو بادی النظر میں عام ساخت کا نظر آ رہا تھا۔ وہ سیدھی اسی ڈبل صوفے پر آ بیٹھی جس پر ڈینی بیٹھا ہوا تھا اور بریف کیس اس نے اپنی ٹانگوں پر رکھ لیا پھر مسکراتے ہوئے دلآویز نگاہوں سے ڈینی کی طرف دیکھتے ہوئے بولی "نام کیا ہے تمہارا؟"

"اینی زولا" ڈینی نے گہری سنجیدگی کے ساتھ کہا۔

"اور میرا؟" اس نے شوخ لہجے میں سوال کیا۔

"میں بتاؤں گی تو تمہیں بھی اینی زولا ہی سمجھتا رہوں گا۔" ڈینی نے اپنی سنجیدگی میں فرق نہ آنے دیا۔ اسے یاد تھا کہ باس نے اسے اس عورت سے غیر ضروری طور پر بے تکلف ہونے سے منع کیا تھا۔ اس کا خیال تھا کہ پہلی ملاقات میں ہلکا پھلکا تاثر چھوڑنے والی وہ عورت خاصی خطرناک ثابت ہو سکتی تھی جو ڈینی کا جواب سن کر فراخ دلی سے کھلکھلا کر ہنس رہی تھی۔

"یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ ہم دونوں ہی بیک وقت اینی زولا ہوں؟"

"انگریزی کا عدد سے قطعی ہو سکتا ہے۔ بلکہ انگریزی میں تو یہی ہوتا ہے۔" ڈینی بدستور سنجیدہ رہا۔

"وہ کیسے؟" عورت بیگ پر ہاتھ رکھے مسلسل ہنسے جا رہی تھی۔

"مسٹر اور مسز کے ساتھ، بلکہ کوئی لڑکی ہو تو وہ مس اینی زولا ہو سکتی ہے۔"

"تو میں تمہیں لڑکی نظر نہیں آتی؟" اس نے قدرے بگڑ کر سوال کیا۔

"مجھے افسوس ہے کہ تمہارا تعلق مس زولا ہوں ... دیا" ڈینی نے بلا وجہ ریسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے کہا۔ جو خاصی شوخ تھی اور وہ بھی اس سے الجھنے میں دلچسپی رکھتا لیکن باس کی خصوصی ہدایت نے اسے سرد مہری پر مجبور کر دیا۔

"عجلت" اس نے طنزیہ لہجے میں کہتے ہوئے بریف کیس ڈینی کی طرف بڑھا دیا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ لوگوں کو ... ڈینی اس توہین آمیز ریمارک پر کس لئے گھورے گر پھر کچھ کہے بغیر اٹھا اور بریف کیس سمیت باہر نکلا چلا گیا۔ کار میں آ بیٹھا۔ اس عورت نے باہر جھانکے یا کوئی ... کے بغیر ذیلی کھڑکی بند کر لی۔

گھر لوٹتے ہوئے ڈینی مسلسل اس عورت کے بارے میں سوچتا رہا۔ باہر جانے وہ کون تھی اور باس لوگوں کے درمیان کیا حیثیت تھی۔ خطرناک صورت والے شخص کے بعد وہ دوسری شخصیت تھی جس سے ڈینی اپنے باس کے توسط سے متعارف ہوا۔ در حقیقت سے وہ یہی سوچتا رہا تھا کہ شہر میں باس کے رابطے میں صرف وہی تھا یا پھر اس کے ذریعے جہانگیر زیدی ... فارق تھے مگر نئے تجربات سے ظاہر ہو رہا تھا کہ باس کے ... کرنے والوں کی تعداد اتنی محدود نہیں تھی۔ اس عورت اور ... صورت والے کے علاوہ نہ جانے کتنے لوگ اس نادیدہ شخصیت سے ... ہوں گے۔

پھر قابل غور بات یہ بھی تھی کہ باس نے دو ٹوک ... کے بغیر ... لفظوں سے بہت کر ڈینی کو اس عورت سے غیر ضروری طور پر بے تکلف ہونے سے منع کیا تھا جب کہ وہ ڈینی سے ... ہونے اور خوبصورتی میں مقناطیس کی ہوئی تھی جس کا ایک واضح ... یہ تھا کہ باس اس عورت کی فطرت سے بخوبی واقف تھا۔ ... وابستہ میں ایسی واقفیت براہ راست اور بے تکلفانہ ... بغیر ممکن نہیں تھی۔ یعنی باس اس عورت کی اور وہ باس کی ... سے بخوبی واقف تھی۔ یہ خیال آتے ہی ڈینی نے سوچا کہ جیسی عورت وہ پہلی نہیں تھی۔ خوش مزاج اور خوش گفتار تھی ... کی لاعلمی میں اس سے دوستی کرنے میں کامیاب ہو جاتا تو ... رسائی آسان ثابت ہو سکتی تھی۔ اس عورت کو اعتبار ... تصدیق بھی کی جا سکتی تھی کہ بظاہر خوبرو نرم دل ہمدرد اور ... دوست نظر آنے والا کسی نہ کسی طرح بھی ان کا سرغنہ تھا۔

گھر پہنچ کر کار سے اترتے ہوئے وہ باس ... والا مسئلہ تمام دل سے بالا کر بھول کر بریف کیس میں الجھ گیا ... سیدھا اپنی خوابگاہ میں پہنچ گیا جوتے اتار کر وہ ... اس سیاہ بریف کیس اور اس کے دستے کے دونوں جب

موسل سے نصب سلیٹ نما مستطیلوں کو دیکھتا رہا پھر بریف کیس
سرکا لیا۔ پہلے اس نے تالے پر لگا ابھرا انگوٹھا دائیں طرف کے مستطیل
پر پھر چند ثانیوں بعد یہی عمل بائیں طرف والے مستطیل پر آزمایا لیکن بریف کیس
کا ڈھکن بند رہا۔ ڈینی نے ڈھکن پکڑ کر قدرے اوپر اٹھانا چاہا لیکن
وہ بدستور مقفل تھا جس کا مطلب تھا کہ باس نے اسے کھولنے کے لیے
جو ترتیب بنائی تھی اس میں تبدیلی کرکے بریف کیس کو بحفاظت
کھولنا ناممکن تھا۔

دوسری بار ڈینی نے بائیں مستطیل سے ابتدا کی اور پھر دائیں
مستطیل پر انگوٹھا رکھتے ہی کلک کی ہلکی سی آواز آئی اور بریف کیس
کا ڈھکن اچھل کر قدرے اوپر اٹھ گیا۔ ڈینی نے بھری کے قریب سے
جب ڈھکن اٹھایا تو اس کی آنکھیں حیرت سے پھیلتی چلی گئیں۔ بریف
کیس میں کچھ کاغذات کے علاوہ سیاہ پولی تھین کی دو شفاف تھیلیوں
میں سفید رنگ کا نہایت باریک سفوف نظر آ رہا تھا۔ ڈھکن کی
اندرونی سطح پر کلپ کے ذریعے اعشاریہ تین دو کا خودکار آٹھ شاٹ
والا پستول لگا ہوا تھا اس کے ساتھ جلد کی رنگت کے باریک
پلاسٹک دستانوں کی کئی جوڑیاں موجود تھیں۔ اس نے کسی چیز کو چھوئے
بغیر بریف کیس کی ساخت کا جائزہ لینا شروع کیا تو اسے بنانے والے
کی ہنرمندی کی داد دیے بغیر نہ رہ سکا۔

بریف کیس کی تہ معمول کے مطابق تھی البتہ اس کی دیواریں
معمولی طور پر موٹی تھیں۔ غالباً نشانات انگشت کی شناخت کرنے
کا کمپیوٹر اور کمپیوٹرائزڈ تالا اس کی دیوار کی موٹائی میں پوشیدہ تھا جبکہ
[illegible] اور اس میں دھماکا پیدا کرنے والی بیٹریاں بھی دیواروں
میں اس طرح ضم تھیں کہ اسکرو اور شاید اس کے بعد وقتی ادھیڑے
بغیر انہیں دیکھنا ممکن نہیں تھا۔ ڈینی کو یقین تھا کہ اس حفاظتی غلاف
کی تمام خوبیاں ایسے مخفی تار پوشیدہ ہوں گے جو اندرونی ساخت
میں خلل کے باعث انہیں متاثر ہو کر [illegible] سے
دھماکا [illegible] اس بریف کیس کے بارے میں اپنے
ذہن میں ابھرنے والے سارے تجسس کو وہیں دفن کر دیا اور پھر دونوں
تھیلیوں کے نیچے دبے ہوئے کاغذات نکال لیے۔

اوپر کے سادہ حفاظتی کاغذ کے نیچے ابھری ہوئی گول مہر
کا ایک چھپا ہوا سرٹیفکیٹ تھا جس پر ڈینی کی تصویر چسپاں تھی۔
سرٹیفکیٹ کسی ایشین سنڈیکیٹ لمیٹڈ کا تھا جس کے مندرجات کے
مطابق ڈینی اس فرم کا اسسٹنٹ سیلز منیجر تھا۔ سرٹیفکیٹ کے اختتام پر
کسی کے قلمی دستخط تھے جن سے نام پڑھنے میں نہیں آتا تھا۔
ابھری ہوئی مہر اس طرح لگائی گئی تھی کہ ڈینی کی تصویر کا
بیشتر حصہ اس کی زد میں آ گیا تھا اور یوں تصویر بدلنا تقریباً
ناممکن ہو کر رہ گیا تھا۔ فرم کے نام کے ساتھ اوپر کی کونوں میں

تین ٹیلی فون نمبر، تار کا پتا اور ٹیلیکس نمبر درج تھے۔ نام کے نیچے لاہور
کے مال روڈ کا ایک پتا درج تھا۔

ڈینی اس تصدیق نامے کو دیکھ کر چکرا کر رہ گیا۔

ایک طرف تو باس اتنی رازداری برت رہا تھا کہ مجرموں سے
سامنے آئے بغیر کسی واسطے سارا کام چلا رہا تھا۔ محض اپنی آواز کی
غیر ضروری تشہیر سے بچنے کے لیے اس نے جہانگیر سے براہ راست
بات نہیں کی تھی بلکہ ڈینی کے ذریعے سارے احکامات دیتا رہا تھا
یا اب اس نے ایک ایسا تصدیق نامہ اس کے حوالے کر دیا تھا جس
پر اس کے ایک ادارے کا نام، پتا، فون نمبر، تار کا پتا اور ٹیلیکس نمبر
تک موجود تھا جس کے سہارے اس کی ذات کا سراغ لگانا نہایت
آسان ثابت ہو سکتا تھا۔

اس کے نیچے چار ٹیلیکس تھے جن میں سے دو ایسٹروڈم کی
کسی فرم کی جانب سے ایشین سنڈیکیٹ لمیٹڈ کو بھیجے گئے تھے اور بقیہ
دو ایشین سنڈیکیٹ کے جوابات کی نقول تھیں۔ ان چاروں میں گیسے
کلاتھ کی خریداری اور داموں کے بارے میں تذکرہ تھا۔ ایسا معلوم ہوتا
تھا جیسے ایسٹروڈم کی فرم ایشین سنڈیکیٹ لمیٹڈ سے گیسے کلاتھ کی
ایک بڑی مقدار مستقل بنیادوں پر درآمد کرنا چاہتی تھی مگر نمونے
کی منظوری اور داموں کی وجہ سے معاملہ التوا میں پڑا ہوا تھا۔ دیگر
کاغذات ایشین سنڈیکیٹ لمیٹڈ کے لیٹر فارم پر ٹائپ کیے ہوئے
تھے اور ان کا تعلق بھی اسی سودے سے معلوم ہوتا تھا۔ اس کے علاوہ
بکسے کی شکل کا ایک نقرئی ٹائی پن بھی موجود تھا۔

اپنے شناخت نامے کے ساتھ ان کاغذات کی موجودگی سے
ڈینی نے ایک ہی نتیجہ اخذ کیا کہ اسے ایشین سنڈیکیٹ لمیٹڈ کے
نمائندے کے طور پر اس سودے کو تکمیل تک پہنچانا تھا اور یہ تو
ظاہر ہی تھا کہ گیسے کلاتھ کی برآمد محض ایک کاروباری آڑ تھی ورنہ
وہ معاملہ تو سفید پاؤڈر ہی سے متعلق تھا۔

اس نے بریف کیس اپنی الماری میں مقفل کیا اور کھانا کھا کر
فیکٹری روانہ ہو گیا۔ وہاں پہنچا تو دوسرے کاروباری معاملات کے
علاوہ اسے سیکرٹری سے معلوم ہوا کہ کوئی عورت دو بار اس کے لیے فون
کر چکی تھی اور اس کی عدم موجودگی کی اطلاع پاکر نہایت تجسس اور
بے چینی کے عالم میں یہ جاننا چاہتی تھی کہ وہ کس وقت تک دفتر آئے
گا اور آئے گا بھی یا نہیں۔ سیکرٹری نے جب اس عورت کا نام جاننا
چاہا تو اس نے کوئی جواب دیے بغیر سلسلہ منقطع کر دیا۔ دوسری بار بھی
آواز اور ڈینی کے بارے میں سوالات کی یکسانیت سے سیکرٹری نے
اندازہ لگایا تھا کہ بولنے والی وہی تھی۔

اس عورت کی دونوں فون کالز گیارہ اور بارہ بجے کے درمیان
آئی تھیں لہٰذا ڈینی کا ذہن گلشن اقبال والی خوش مزاج عورت کی

ہوتا چلا ہے کہ سیکرٹری ساری تفصیلات سکندر علی کے ایما پر
ہی کرتا پھر رہا ہے۔"
ڈینی کا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ تو کیا باس کو اس کی
اس موجودگی کا احساس ہو گیا تھا؟
وہ بمشکل اپنے لہجے میں لاتعلقانہ بے پروائی قائم رکھ سکا۔
"سکندر علی کون ہے؟"
"بھول گئے؟" عزرالہ تیزی سے بولی۔ "وہی تو مذاکرے میں
مہمانِ خصوصی تھا اس دن۔۔۔ اسی نے سیکرٹری سے بیرونی مہمانوں
کی فہرست مانگی ہے جو اس شام مذاکرے میں موجود تھے۔۔۔ اب
بتیے میری الجھن بجا ہے یا نہیں؟" اس کا لہجہ داد طلب تھا اور
جھوٹ بول رہی تھی تو اس نے فہرست سے ڈینی کا نام حذف
کر کے اسے ایک بہت بڑی دشواری سے بچا لیا تھا۔
"تمہاری الجھن تو خیر بجا ہے۔" اس بار ڈینی کو سنجیدہ ہونا
پڑا۔ "لیکن سکندر علی کے دماغ میں کون سا کیڑا کلبلایا ہے جو اس نے
بیرونی مہمانوں کی فہرست مانگی ہے اور پھر تمہارا سیکرٹری بھی کا لٹو
ہو گیا ہے کہ آنکھیں بند کر کے اس کے حکم پر چل پڑا۔"
"سکندر علی نے اس روز اعلان کیے بغیر کوڈ کی بجائے
ملیہ دیا ہے، تاکہ وہ زیادہ شبے ہتھیانے پر ایسے ہی ایک اور
مذاکرے کا انعقاد کرے جس میں سماجی کارکنوں کے علاوہ ایک آئی
جی اور دوسرے اعلیٰ سرکاری حکام کو بھی بلایا جائے۔" عزرالہ
بتانے لگی۔ "لہٰذا اس سے تعاون تو ہمارے کالج کے ہر طالب علم کی
لازمی ذمے داری ہے۔ پھر اس نے فہرست کی طلبی کا بہت مضبوط
جواز بھی پیش کیا ہے۔ فنکشن کے اگلے دن الیعنی کل اسے ایک گمنام
دھمکی آمیز خط ملا ہے جس میں اسے انسدادِ منشیات کی مہم جاری
رکھنے پر بدترین نتائج کا سامنا کرنے کی دھمکی دی گئی ہے۔ خط کالج
میں کی جانے والی تقریر کے حوالے سے ہے اور سکندر علی کا خیال
ہے کہ مہمانوں میں کوئی ایسی کالی بھیڑ بھی تھی جو شرافت اور کسبِ حلال
کے پاکیزہ لبادے کی آڑ میں منشیات فروشی میں بھی ملوث ہے۔ وہ
سرگرم اور فعال آدمی ہے۔ اس کا خیال ہے کہ مہمانوں کی فہرست دیکھ
کر شاید وہ خط بھیجنے والے کو پہچان لے گا۔"
ڈینی کا دل ڈوبنے لگا۔ معاملہ کسی حد تک اس کی سمجھ میں
آ گیا تھا۔ اس کا باس یقینی طور پر سکندر علی ہی تھا۔ شاید گھر جا کر
اس نے سروتیرے کے آخری سرورق پر ڈینی کی قوم کا نام تحقیقی پیغام
کے ساتھ دیکھا ہو گا اور پھر اس الجھن میں گرفتار ہو گیا ہو گا کہ کہیں
ڈینی بھی اس مذاکرے کے مہمانوں میں شامل نہ رہا ہو اور یوں اس
کی آواز سن کر اپنے سربراہ کی پراسرار شخصیت کے راز سے واقف ہو
گیا ہو۔ اس کے پاس اپنے شبے کی تصدیق یا تردید کے لیے اس

سے بہتر کوئی طریقہ نہیں تھا جو اس نے اختیار کیا تھا۔ کسی ایک
فرد کے بارے میں چھان بین کے بجائے اس نے سارے ہی شرکا
کے نام مانگ لیے تھے اور عزرالہ نے محض ہمدردی جس کے سہارے
ڈینی کا نام چھپا لیا تھا۔ ورنہ اپنی شخصیت کا راز فاش ہو جانے
کے خوف سے سکندر علی ڈینی کو موت کے گھاٹ اتار دینے کا فیصلہ
بھی کر سکتا تھا کیونکہ معاشرے میں اپنی انسان دوستی، سماجی خدمات،
فیاضانہ مالی اعانت اور خدا ترسی کی بیرونی عزیز خوبیاں اس نے
منشیات فروشی سے کمائے ہوئے کالے دھن کے سہارے ہی
برقرار رکھی ہوئی تھیں اور اس جیسا شاطر آدمی کبھی یہ خطرہ مول نہ
لیتا کہ کوئی اس کے چہرے سے عزت، شرافت، امینیت، دیانت،
سخاوت اور شرافت کا دبیز غلاف نوچ کر اس میں چھپے ہوئے
منشیات فروش کو معاشرے اور قانون کے سامنے بے نقاب کر سکے۔
وہ دل کی گہرائیوں سے عزرالہ کا احسان مند تھا لیکن اس
لڑکی سے اپنی احسان مندی کا اعتراف نہیں کر سکتا تھا۔ لہٰذا معتدل
لہجے میں بولا۔ "میں پھر یہی کہوں گا کہ تم نے جھوٹ بول کر خود کو
بلاوجہ ذہنی عذاب میں مبتلا کیا ہے۔ یہ محض ایک اتفاق تھا کہ میں
مہمانِ خصوصی کی آواز سن کر محویت سے چونکا تھا اور پھر دل ہی دل
میں اپنے کاروباری خسارے کا ملال کرتا رہ گیا۔ اگر تمہاری پریشانیوں
کا خیال نہ ہوتا تو میں اب بھی تمہیں یہی مشورہ دیتا کہ استقبالیہ
کمیٹی کے سیکرٹری سے رجوع کر کے اپنے بیان کی تصحیح کرا لو۔ ایسے
پیچیدہ معاملات میں جھوٹ آخر کار تکلیف دہ ثابت ہوتا ہے۔"
"میری پریشانی؟" عزرالہ کی آواز تحیر آمیز تھی۔ "تصحیح کرانے میں
کیا پریشانی لاحق ہو سکتی ہے مجھے؟"
"معاملہ خطرناک دھمکیوں کا ہے۔" ڈینی نے کہا۔ "فہرست درست
کرا کے تم خواہ مخواہ نگاہوں میں آ جاؤ گی اور پھر سکندر علی نے اگر خوفزدہ
ہو کر معاملہ پولیس کے سپرد کر دیا تو وہ سب سے پہلے تم ہی اپنی توجہ
مرکوز کرے گی اور تم محض اس بنا پر مشکوک سمجھی جاؤ گی کہ پہلی بار
تم نے جھوٹ بول کر دانستہ ایک نام چھپانے کی کوشش کی تھی۔"
"اوہ میرے خدا!" ریسیور پر عزرالہ کے گہرا سانس لینے کی آواز
سنائی دی۔ "اس حد تک تو میں نے سوچا ہی نہیں تھا۔ خیر میں جو
کچھ بتا چکی اس میں ترمیم نہیں کروں گی اور آپ بھی بھول جائیں
کہ آپ اس فنکشن میں آئے تھے۔"
"کس فنکشن کی بات کر رہی ہو؟" ڈینی نے سنجیدگی سے پوچھا۔
"ارے وہی ہمارے کالج کا مذاکرہ۔"
"کب کی بات ہے یہ؟" ڈینی بدستور سنجیدہ رہا اور یکبارگی اس
کے کانوں میں جلترنگ سے بج اٹھے۔ عزرالہ کھلکھلا کر ہنس پڑی تھی۔
"تو آپ میرے کہتے ہی بھول بھی گئے؟"

"علم کا بندہ ہوں۔" ڈینی نے ذومعنی سا جواب دیا۔ غزالہ کے بارے میں اس کے دل میں پہلے ہی دن سے ایک نرم سا گوشہ موجود تھا اور وہ اس سے بے تکلفی پیدا کرنے کا یہ موقع گنوانا نہیں چاہتا تھا۔ اسے تو یہی سوچ کر خوشی ہو رہی تھی کہ بے دھیانی میں وہ اسے ناراض کیے بغیر آپ کے بجائے تم سے مخاطب کرنے میں کامیاب ہو گیا تھا۔ "جب چاہو آزما سکتی ہو۔"

"کافی دیر ہو گئی، فون بند کر دوں؟" وہ سنجیدہ ہو گئی۔

"ایک بات تو ہم دونوں بھول ہی رہے ہیں۔" ڈینی نے چونک کر کہا اور پھر دونوں کی شماس میں کھو گیا۔

"وہ کیا؟" غزالہ کے استفسار میں باوقار سنجیدگی آ گئی تھی۔

"کہیں عابدہ میرا نام نہ لے بیٹھے۔" ڈینی نے خدشہ ظاہر کیا۔

"وہ اپنی دنیا میں کھوئی رہنے والی ایک بے ضرری لڑکی ہے۔ اسے خبر ہی نہیں کہ میں نے کیا لکھوایا ہے، ضرور وہ فہرست دیکھے گی، ترمیم کروا لے گی۔ اس کی طرف سے میں بے فکر ہوں، آپ بھی پریشان نہ ہوں۔"

"اچھا فون نمبر کیا ہے تمہارا؟" ڈینی نے ڈھٹائی کے ساتھ سوال کیا۔

"جب میں خود آپ کو فون کر لیتی ہوں تو اس کی کیا ضرورت ہے؟" سنجیدہ ہو جانے کے باوجود وہ ڈینی کی جسارتوں پر برافروختہ نہیں تھی۔

"کبھی مجھے بھی ضرورت پڑ سکتی ہے، میرا دل بھی چاہ سکتا ہے بات کرنے کو۔" ڈینی گویا مچل گیا۔

"مجھے بتا بھی دوں گی تو کوئی فائدہ نہ ہو گا۔" اس کا لہجہ استفسار طلب تھا جیسے ڈینی کی زبان سے نمبر جاننے کا کوئی زیادہ بہتر جواز سننا چاہتی ہو۔

"ایسا کوئی نقصان بھی نہ ہو گا، میں بہت شریف اور شائستہ انسان ہوں۔"

وہ شاید بے اختیار ہنس پڑی۔ "مگر میرے ڈیڈی اتنے شائستہ نہیں ہیں کہ آپ کی فرمائش پر مجھے فون پر بلا دیں گے۔"

"میں ایسے وقت فون کروں گا جب وہ گھر پر ہی نہ ہوں۔" ڈینی نے صدق دل سے معصومانہ لہجے میں کہا۔ اس خوبصورت لڑکی کے لیے اس کا دل موم ہوا جا رہا تھا۔

"وہ ریٹائرڈ کرنل ہیں تنویر صاحب۔" وہ ایک ایک لفظ پر زور دے کر بولی۔ "سارا دن گھر پر رہتے ہیں اور خود ہی فون ریسیو کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔"

"تم نمبر تو بتاؤ، مردانہ آواز سنائی دی تو بولے بغیر فون بند کر دوں گا۔"

"زنانہ آواز سے بات کریں گے؟"

"ظاہر ہے۔" ڈینی نے بلا سوچے سمجھے کہا۔

وہ پھر ہنس پڑی۔ پہاڑی جھرنوں جیسی جلترنگ کی آواز میں گنگنا اٹھی۔ "میری امی بھی ختم ہو چکی ہیں۔ اگر آپ سے ذرا بھی لغزش ہوئی تو مجھے فون کے قریب بھی نہیں پھٹکنے دیا جائے گا۔ اب کم از کم فون کر تو لیتی ہوں۔"

"ہلو غزالہ!" اسے بے تکلفی سے پکارتے ہوئے ڈینی کا دل سینے میں تیزی سے دھڑک اٹھا۔ "تم یقین کرو کہ میری وجہ سے کسی دشواری میں نہیں پڑو گی۔ میں تمہاری آواز پہچانے بغیر منہ سے آواز نہیں نکالوں گا۔"

اور غزالہ نے اسے اپنا نمبر لکھوا دیا۔

وہ جب تک دفتر میں رہا، اس کا رواں رواں خوشی سے سرشار رہا۔ اس کا خیال تھا کہ ہم کلامیوں میں وہ غزالہ تک اپنی بات پہنچانے میں کامیاب ہو گیا تھا جس کا جواب زیادہ حوصلہ افزا نہیں تو مایوس کن بھی نہیں تھا۔ اس کی زندگی میں صنف نازک کی وقعت کسی ایک کھلونے سے زیادہ نہیں رہی تھی۔ بیتے ہوئے وہ اچھی لڑکیوں کو ضرور پسند کرتا تھا لیکن استعاروں اور شاعرانہ تشبیہوں کا اس نے کم سہارا نہیں لیا تھا۔ مائل بہ کرم نگاہوں کو خوب پہچانتا تھا۔ نرم و نازک کو پسند کرتا تھا اور پھر انہیں بھول جاتا تھا مگر غزالہ نے اس کی ذات کے کچھ نازک سے گوشوں کو چھیڑا تھا۔ چلتے ہوئے بھی وہ اس کے بارے میں محض گوشت پوست کے ایک خوبصورت پیکر کی حیثیت سے سوچ سکا تھا اور اس ابتدائی اظہار دیکھنے کا تہ دل سے متمنی تھا۔

دفتر کا وقت ختم ہوا تو وہ وہاں سے کینٹ اسٹیشن کی طرف روانہ ہو گیا۔ وہ اسکاچ کا شوقین تھا اور گھر پر اس کا مناسب ذخیرہ تھا مگر اس دن گھر پر آخری بوتل زیر استعمال تھی جس کے ختم ہونے سے پہلے وہ نیا مال حاصل کر لینا چاہتا تھا۔ جب تک قانون امتناع نافذ نہیں ہوا تھا اسے کبھی دشواری نہیں ہوتی تھی۔ شہر کی کسی دکان سے من پسند بوتل خرید لیتا تھا لیکن پابندی کے بعد دشواری پیدا ہو گئی تھی۔

شراب کی درآمد اور فروخت کی اجازت تھی تو ڈھائی سو میں عمدہ وہسکی کی بوتل مل جاتی تھی جبکہ اس پر درآمدی ڈیوٹی کی شرح بہت زیادہ تھی لیکن سیاسی ہنگاموں میں ڈولتی ہوئی حکومت نے آخری داؤ کے طور پر عوام کی ہمدردیاں حاصل کرنے کی خاطر امتناع شراب کا قانون نافذ کر کے پہلے سے بڑھی ہوئی قیمتیں نئی بلندیوں تک پہنچا دی تھیں۔ چند روز بازار میں ایسا سناٹا رہا جیسے ولایتی شراب کی کشید کا آخری قطرہ بھی نالیوں میں بہا دیا گیا ہو مگر پھر راستے کھل گئے۔ ڈھونڈنے والوں کو چھپے ٹھکانوں سے ملنے لگی۔ سودے کرنے والے شاید اسی موقع کی تاک میں تھے

لانچ پکڑ لیا ہے۔ مال ایک دم مہنگا ہو گیا۔"

ڈینی نے ایک لفظ بھی کہے بغیر پرس نکال کر ڈھائی سو روپے اسے دے دیے۔

"کل پرسوں تک شاید ساڑھے پانچ سو ہو جائے گا۔" بڑھیا نے نوٹ جیب میں اڑستے ہوئے اسے پیشگی اطلاع دی۔ "دونوں لانچیں بھر فل لوڈ تھا۔ مارکیٹ میں مال شارٹ ہونے والا ہے۔ دو تین کریٹ اور لے جاؤ۔"

ڈینی ہنس پڑا۔ "تم سارا دن تو گھر میں گھسی ہوئی بیٹھی رہتی ہو پھر تمہیں مارکیٹ کی خبریں کہاں سے مل جاتی ہیں؟"

مرجینا نے پُرغرور سے انداز میں اپنے سر کو خفیف سی جنبش دی پھر بولی۔ "ہمارا چیلا تو مارکیٹ کا کنگ ہے۔ وہ جو بولتا ہے ہو کر رہتا ہے۔ کل ہم کو ایک کسٹمر نے بھی بولا تھا کہ دو چار دن میں پورا کوسٹ سیل ہونے والا ہے۔ وہ بیچارہ ہفتے میں ایک بوتل سے زیادہ نہیں خرید سکتا مگر کل سات بوتل لے گیا ہے...."

ڈینی اس کی بات پوری ہونے سے قبل اٹھ گیا کیونکہ موہن اخبار میں لپٹا ہوا گتے کا وزنی کارٹن اٹھائے باہر آ رہا تھا۔ اس نے کارٹن ڈکی میں رکھوایا اور دہیں سے ہاتھ ہلا کر مرجینا کو الوداع کہتا ہوا روانہ ہو گیا۔

گھر پہنچ کر وہ دیر تک نیم گرم پانی کے شاور کے نیچے کھڑا رہا۔ اس کے ذہن میں رہ رہ کر فراز کے ہنستے مسکراتے لفظوں کی بازگشت گونج رہی تھی اور وہ اپنے وجود میں ایک عجیب سی سنسنی ابھرتی محسوس کر رہا تھا جس سے وہ ابھی تک ناآشنا تھا۔ نہانے کے بعد لباس تبدیل کرتے ہوئے وہ غیر ارادی طور پر گنگنانے لگا مگر خوابگاہ میں آتے ہی وہ چونک پڑا۔ اسے رات ہیما باس سے بات کرنی تھی مگر اس سے پہلے جہانگیر سے گفتگو کرنی ضروری تھی تاکہ لانڈھی والے واقعے کی مکمل رپورٹ کے علاوہ وہ دوسرے معاملات سے بھی پوری طرح آگاہی حاصل کر سکے۔

اس نے فون پر جہانگیر کا نمبر ملایا تو پہلی ہی گھنٹی پر ریسیور اٹھا لیا گیا مگر ریسیور پر نسوانی آواز سنائی دی جسے وہ فوراً پہچان گیا۔ ڈینی کی حیثیت میں وہ بار ہا جہانگیر کی بیوی سے مل چکا تھا اور وہ بھی اس کی اصل آواز پہچانتی تھی۔ تو وہ لاہور سے لوٹ آئی ہے۔ ڈینی نے سوچا پھر بدلی ہوئی آواز میں ریسیور پر جہانگیر کے لیے دریافت کیا۔ وہ ڈینی کی اس آواز کی اہمیت سے یوں واقف تھی کہ جہانگیر اس کی کال سننے کے لیے ہر وقت اپنی ہر مصروفیت ترک کرنے کے لیے تیار رہتا تھا۔

چند ثانیوں بعد جہانگیر لائن پر تھا۔ "یس باس!" اس کی آواز میں چڑھتے ہوئے سانسوں کا آہنگ بھی شامل تھا۔ شاید وہ مکان کے کسی دور افتادہ گوشے سے دوڑتا ہوا فون تک پہنچا تھا۔

"راجو کے اڈے کا کیا رہا؟" ڈینی نے بدلی ہوئی آواز میں براہ راست سوال کیا اور فوری طور پر اسے خیال آیا کہ اس کے اور باس کے درمیان رابطے کے لیے مخصوص فون محدود تھا تو اس کے اور جہانگیر کے مابین بھی فون پر کھلی کھلی گفتگو خطرناک تھی۔ شہر میں لائنوں کا نظام گڈمڈ ہو رہا تھا۔ ان کی گفتگو میں کوئی بھی تیسرا کراس کنکشن ہو سکتا تھا اور اگر وہ خود متوجہ رہتا تو ان کے علم میں لائے بغیر پوری گفتگو سن سکتا تھا۔

"ساتوں نے اعتراف کر لیا ہے۔" جہانگیر کہہ رہا تھا۔ "اور ان کی نشاندہی پر دو ملزم اور پکڑے گئے ہیں...."

"اعتراف کر لیا ہے؟" ڈینی تحیر زدہ لہجے میں غرایا۔ "لڑکا تو کہتا تھا کہ وہ غیر متعلقہ لوگ تھے۔"

"یس سر!" جہانگیر کی آواز سنائی دی۔ "لاوارث لاشوں سے کسی بھی قسم کا اعتراف کرانا پولیس کے لیے بائیں ہاتھ کا کھیل ہوتا ہے۔ جو پکڑے گئے ان میں سے کسی کی بھی پشت پر مضبوط ہاتھ نہیں ہیں۔ لہٰذا تشدد نے انہیں اعتراف پر مجبور کر دیا۔ ہمارے آدمی محفوظ ہیں۔ وہ خود بھی اپنے وسائل بروئے کار لا رہے ہیں۔ پولیس منظم حملے کے بجائے شرابیوں کے باہمی تصادم کے امکانات کی روشنی میں تفتیش کر رہی ہے۔"

"گڈ!" ڈینی کی غراہٹ تحسین آمیز تھی۔ "میں چاہتا ہوں کہ تم پس پردہ رہ کر گرفتار ہونے والوں کے گھر والوں کی مالی مدد کرتے رہو۔ رہائی کے بعد وہ تمہارے اچھے کارکن ثابت ہو سکیں گے۔"

"بازار بالکل مندا ہو گیا ہے سر!" جہانگیر کی جھجکتی ہوئی تشویش زدہ آواز ابھری۔

"کیوں؟" ڈینی کو اس اطلاع پر بلاوجہ ہی غصہ آ گیا جیسے بازار کی مندی میں جہانگیر ذاتی طور پر قصور وار ہو۔

"بلیک گولڈ سر!" جہانگیر کی آواز میں ہلکی سی لرزش تھی۔ "حالانکہ نئے مال کی رپورٹ بہت حوصلہ افزا ہے۔ آج سول اسپتال میں ایک رکشا ڈرائیور حادثے کے بعد داخل ہوا ہے۔ وہ بیمار تھا لیے رہا تھا۔ آج اسپتال میں ہونے کی وجہ سے ڈوز نہ ملنے کا حالت غیر ہو گئی۔ سنا ہے کہ ڈاکٹر خود اسے ڈوز دیتے رہے۔ مگر وہ بچ گئے۔"

"اچھی خبر ہے لیکن یہ اثرات تو ہمیں پہلے ہی بتا دیے گئے۔"

"جی! بلیک گولڈ کے ٹریفک کی روک تھام کے لیے انٹرنیشنل نارکوٹکس کنٹرول بورڈ کا ایک وفد ان دنوں شہر میں آیا ہوا ہے۔ جہانگیر بتا رہا تھا۔ "اس کے سربراہ ڈاکٹر وسیلر نے بھی آج کسی مریض کو دیکھا اور بعد میں اخباری نمائندوں سے اپنی تشویش کا اظہار..."

تصرف میں ہوتی۔

اس نے ڈھکن ہٹا کر بوتل سے گلاس بھرنا چاہا لیکن بوتل الٹ ہوگئی اور اس میں سے کچھ بھی برآمد نہ ہوا۔ وہ بوتل تپائی پر لڑھکا کر آپ ہی آپ مسکرا دیا۔ "چڑھ گئی ہے ڈیفی بیٹے!" اس نے سوچا۔ "اب بس کرو ورنہ۔۔۔"

اس سے آگے سوچتے ہی وہ بوکھلا گیا۔ کچھ دیر بعد اسے باس سے بات کرنی تھی لیکن اس وقت حواس میں رہنے کے باوجود وہ اپنے باس سے زیادہ پُراعتماد نہیں تھا کیونکہ اسے یاد آ گیا تھا کہ وہ احمقانہ طور پر دو بیہودہ دشمنوں کا موازنہ کرنے بیٹھ گیا تھا۔

وہ سگریٹ سلگا کر اٹھا اور باہر آ گیا۔ میز تیار تھی اسے دیکھتے ہی سالنوں کی خوشبو جیسے لگا دی گئیں اور وہ کھانا کھانے بیٹھ گیا۔ اچار اس نے نہایت فراخ دلی سے اپنی پلیٹ میں ڈالا تھا۔ پینے کے معاملے میں وہ بہت کچا تھا۔ نشے کو اتارنے اور بڑھانے کے رموز سے اچھی طرح واقف تھا۔ کھانا کھا کر اٹھا تو نصف یا پورا اعتماد بحال ہوچکا تھا۔ بس سر میں گرانی کا ہلکا سا احساس باقی تھا۔

باہر شاید چوکیدار ریڈیو سن رہا تھا جس پر کوئی لوچ دار آواز غزل سرا تھی۔ وہ ٹہلتے ہوئے سننے لگا۔ غزل کے بعد ایک تقریر شروع ہوئی تو وہ خوابگاہ میں لوٹ آیا لیکن ہلکے ہلکے سرور میں ڈوبے ہوئے ذہن میں حسرت بھری آواز میں گائے ہوئے چار مصرعے مسلسل گونجتے رہے۔

کاش ایسا ہو کہ اب کے بے وفائی میں کروں
تو پھرے قریہ بہ قریہ کو بہ کو میرے لیے
میں تو لامحدود ہو جاؤں سمندر کی طرح
تو بنے دریا بہ دریا جو بہ جو میرے لیے

بہت اچھوتا خیال تھا مگر [illegible] ذیفی کے لیے بس خیال ہی تھا۔ وہ سوچ رہا کہ کسی ملاقات میں موقع پا کے یہ شعر عزالہ کو ضرور سنائے گا۔

مقررہ وقت پر اس نے ٹرانسمیٹر سیٹ آن کیا تو خلاف توقع چند ہی ثانیوں بعد اسے باس کی مخصوص غنودہ آواز سنائی دی۔

ڈیفی نے کال اکنالج کرنے کے بعد باس کا اشارہ ملتے ہی اپنی رپورٹ شروع کر دی۔ گلشن اقبال والی عورت کی بے تکلفی کا تذکرہ دانستہ گول کر گیا۔

"مجھے خوشی ہے کہ تم پہلے امتحان میں کامیاب ہوگئے۔۔۔ اوور" ڈیفی کی بات مکمل ہونے پر باس کی آواز ابھری۔

"کون سا امتحان سر؟ اوور" ڈیفی نے حیرت سے سوال کیا۔

"اس نے ہدایات کے مطابق تمہیں الجھانے کی کوشش کی مگر تم بچ نکلے۔ میں دیکھنا چاہتا تھا کہ تم ترغیب سے کس حد تک بچ سکتے ہو کیونکہ اب تمہیں ایک اہم کام دیا جانے والا ہے۔ جس میں عورت سب سے بڑی رکاوٹ ثابت ہوتی ہے۔ خیر، بعد میں ہوگی پہلے رپورٹ مکمل کرو۔۔۔ اوور"

ڈیفی نے جہانگیر سے ملی ہوئی معلومات دہرانی شروع ... لاہور کے اڈے پر قتل، آتش زنی، گرفتاریوں اور اعترافات ... سول اسپتال میں رکشہ ڈرائیور کے واقعے اور ڈاکٹر وسیلر کے ... ذکر چھیڑ دیا۔

"تم بہت اچھے جا رہے ہو۔" باس واقعی اس پر مہربان ... "ڈاکٹر وسیلر کل واپس جا رہا ہے۔ اگر چند روز یہاں رک کر تو وہ ایسا اسکینڈل کھڑا کرتا کہ ہیروئن کا نام ایک دم ہر طرف گو... چاہو تو اب بھی کوشش کر سکتے ہو کہ اس کے سامان ... گرام ہیروئن پہنچ جائے اور پھر کسٹم کو کسی چیکنگ ... تو ڈاکٹر وسیلر کی بدنامی کی کوشش ساری دنیا کے اخبارات ... میں جگہ پا سکے گی۔۔۔ اوور"

"میں کوشش کروں گا سر!" ڈیفی نے وضاحت ... کہا "لیکن ایسی کوشش کے عملی اثرات ہمارے لیے ... ہو سکتے ہیں۔ ڈاکٹر وسیلر یونیسکو کا آدمی ہے اور اسے ... حاصل ہوں گی۔۔۔ اوور"

"ہوں!" دوسری طرف سے پُرخیال لہجے میں کہا گیا۔ "اعتماد کا اہل ثابت کرتے جا رہے ہو۔ تمہارا خیال درست ہے ممکن ہے کہ راز افشا ہو جائے اور ہمیں حکام پوری قوت سے ... کی بیخ کنی پر تل جائیں۔ سوتے ہوئے شیر کو جگانا کسی طرح ثابت نہ ہو سکے گا۔۔۔ اوور"

"شکریہ سر!" ڈیفی کا سینہ خوشی سے پھول گیا۔ ... اس کے لیے لاکھ ناپسندیدہ سہی لیکن تھا اس کا باس ہی اور زبان سے نکلے ہوئے دو توصیفی کلمات بھی اس کے لیے ... رکھتے تھے۔ "لیکن فوری توجہ کا طالب یہ امر ہے کہ ... کرتے ہی ہیروئن کی اٹھان گر گئی۔ ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے ... شروع کرنے والوں نے چرس کی افراط ہوتے ہی دوبارہ لے لیا ہے۔۔۔ اوور"

"اس کا مجھے پہلے سے اندازہ تھا۔ اس کے لیے تمہارے ساتھیوں کو ذرا آگے بڑھنا پڑے گا۔" غنودہ آواز ... "ہمارے سامنے صرف تین نشانے ہیں چرس، شراب اور ... تمہیں ان کے خلاف میدان میں آنا پڑے گا۔۔۔ اوور"

"میں سمجھا نہیں سر! اوور" ڈیفی نے حیرت کے ساتھ ...

"پولیس اور آبکاری کے محکموں میں اب بھی ایماندار افسر موجود ہیں تمہارے ماتحت ان سے تعاون کریں گے پھر ہیں خراب اور بے بی نشوں کے بارے میں خود گمنام رہ کر مخبری کریں گے اور پے در پے چھاپے پڑوائیں گے۔ اس طرح میدان صاف ہو سکے گا۔ اوور۔"

ڈی جی کے ذہن میں جیسے اختیار ملتے ہی اس کی منظوم صورت جینا کا بجھا ہوا چہرہ ابھر آیا۔ "بڑی انوکھی تدبیر ہے۔ اس طرح کام کیا گیا تو چند ہی روز میں میدان صاف ہو جائے گا۔ مگر ایک بات میرے ذہن میں مسلسل کھٹک رہی ہے... اوور۔"

"ادھوری بات مت کیا کرو۔" تادیبی لہجے میں کہا گیا۔ "کیا الجھن ہے تمہیں؟"

"میری اور جہانگیر کی گفتگو سن لیے جانے کا امکان ہے۔" ڈی جی نے پژمردہ لہجے میں کہا۔ مرنے کی پھنکار سن کر چند ثانیے پہلے ابھرنے والا سارا جوش یکایک جیسے کافور ہو گیا تھا۔ "نئے پروگرام کی بھنک بھی کسی غیر متعلقہ آدمی کے کانوں میں پڑ گئی تو ہم دشواریوں میں پڑ جائیں گے... اوور۔"

"میں فوری طور پر تنظیم نو کر رہا ہوں، نیا کام روایتی طریقے پر نہ چل سکے گا۔ آج شام تک تمہارے نام ایک ڈاک پارسل پہنچا ہے جس میں دو ٹرانسمیٹر موجود ہیں۔ ان میں سے ایک تمہارے پاس رہے گا اور دوسرا جہانگیر کے پاس۔ اسی قسم کا تیسرا آپریٹس میرے پاس ہے۔ ایک آپریٹس پر نشر کیا جانے والا پیغام بیک وقت بقیہ دو آلات سن سکیں گے۔ آئندہ پیغام رسانی اسی ذریعے سے ہوگی۔ تمہارا کوڈ بدستور ڈی جی ون رہے گا۔ جہانگیر ڈی جی ٹو کہلائے گا اور میری شناخت بلیک فور ہوگی۔ اس طرح میں براہ راست بھی ڈی جی ٹو کو ہدایات جاری کر سکوں گا۔ پارسل میں ایک چھپا ہوا بروشر بھی ہے، بقیہ تفصیلات کے لیے اسے غور سے پڑھ لینا... اوور۔"

"اور موجودہ آپریٹس کا کیا ہوگا سر؟ اوور۔" ڈی جی نے سوال کیا۔

"وہ صرف میرے اور تمہارے درمیان رابطے کے لیے ہے۔ وہ الٹرا فریکوئنسی پر کام کرتا ہے اور اس پر ہونے والی گفتگو کوئی اور نہیں سن سکے گا۔ ہاں، اب یہ بتاؤ کہ تم نے بریف کیس کا جائزہ لے لیا تھا؟ اوور۔"

"یس سر!" ڈی جی نے جلدی سے کہا۔ "لیکن میں ان کاغذات سے کوئی نتیجہ اخذ نہیں کر سکا۔ اوور۔"

"الیٹین سنڈیکیٹ لمیٹڈ دستکاری کی اشیا کا ایک برآمدی ادارہ ہے جس کے کاروباری روابط انگلینڈ، یورپ اور امریکہ تک پھیلے ہوئے ہیں۔ تم اس فرم کے نمائندے ہو گے، گرے کلاتھ ہی ان کے لیے ایک خفیہ نام ہے۔ ایمسٹرڈم کی فرم نمونے دیکھ کر آرڈر کنفرم کرے گی۔ وہ فرم بھی درحقیقت نائیلینڈ اور اٹلی کی ایک مشترکہ سنڈیکیٹ کی ملکیت ہے۔ اس کے نمائندے سے ایک میٹنگ میں تمہیں معاملات نمٹانے ہیں... اوور۔"

"میں تیار ہوں سر! اوور۔" مقامی دھندے سے بین الاقوامی سودوں میں اختیارات ملنے کی اطلاع نے اس کے بدن میں سنسنی کی لہریں دوڑا دی تھیں۔

"پرسوں صبح کے ایل ایم کی ایمسٹرڈم سے براہ لندن آنے والی پرواز پر تمہیں ٹوکیو کے لیے سفر کرنا ہے۔" باس نے بتا دیا تھا۔ "پوری مہم میں تم جاپانیوں کے دستانے استعمال کرو گے۔ تاکہ کہیں بھی تمہاری انگلیوں کے نشانات باقی نہ رہیں۔ سفر کے لیے تم ایسا سوٹ منتخب کرو گے جس کے ساتھ گہرے نیلے رنگ کی سادہ ٹائی پہن سکو اور اس پر تم بکرے کی شکل والا الفرا ٹائی پن لگاؤ گے۔ فرسٹ کلاس میں موجود ایجنٹ ٹائی کے رنگ اور ٹائی پن سے تمہیں پہچان کر خود تمہاری طرف متوجہ ہوگا اور تم سے تمہاری دائیں پنڈلی کے فریکچر کے بارے میں دریافت کرے گا۔ تم اسے آپریشن کے نتیجے میں صحت یابی کی اطلاع دو گے۔ اس ابتدائی شناخت کے بعد تم کو وہ اپنا مصدقہ شناخت نامہ دکھائے گا جس پر اس کی تصویر اور اس کی فرم کی مہر ہوگی۔ تم پولی تھین کی سربمہر تھیلی اسے دے دو گے۔ وہ بنکاک میں اتر جائے گا اور تم ٹوکیو اترو گے۔ اگلے دو تین روز میں وہ ٹوکیو پہنچ کر تم سے ملے گا اور ضروری نکات کی وضاحت کے بعد گرے کلاتھ کی گانٹھوں کا باقاعدہ تحریری آرڈر دے دے گا۔ بس یہ یاد رکھنا کہ دام انہیں بتائے جا چکے ہیں جس میں تمہیں کمی بیشی کا کوئی اختیار نہیں ہے۔ بقیہ معاملات میں تم آزاد ہو گے۔ ٹوکیو ایئرپورٹ پر تم گروپ ٹورز آرگنائزر نامی ادارے کے کاؤنٹر پر موجود تاجی نامی شخص سے رجوع کرو گے۔ تمہارا شناخت نامہ دیکھنے کے بعد وہی تمہاری رہائش کا بندوبست کرے گا۔ اپنی ضروریات کے لیے تم اس پر آنکھیں بند کرکے اعتماد کر سکو گے... اوور۔"

"او۔ کے سر! میں فوری تیاری شروع کر دیتا ہوں۔ جہانگیر کے لیے ٹرانسمیٹر جیوا ابھی میں چھوڑ دوں گا۔ بلکہ آپ اجازت دیں تو اب میں کسی گمنام آدمی کا ڈھونگ ختم کرکے جہانگیر سے اپنی اصلی آواز میں گفتگو کرنی شروع کر دوں؟ اوور۔"

"نہیں،" سخت لہجے میں کہا گیا۔ "تنظیم کو ماتحتوں کے لیے حتی الامکان پیچیدہ بنائے رکھو۔ تمہاری دوہری شخصیت برقرار رہے گی لیکن یہ یاد رکھنا کہ ڈی جی ون بلیک فور کا ماتحت اور ڈی جی ٹو کا افسر ہے... اوور۔"

"او۔ کے سر!" ڈی جی نے دھیمی آواز میں کہا۔ "آپ ٹھیک کہہ رہے ہیں۔ مجھے یہ ذرا بھی شبہ نہیں ہے۔ جب تک اپنے

...علاقے میں جا پہنچے پھر تم نے دیکھا پھر اس سے قبل کہ وہ مکان کا
...دروازہ کھولتے یا اندر داخل ہوتے ، میں عقبی راستے سے چوروں کی
طرح باہر نکلا اور خاموشی سے گاڑی اسٹارٹ کر کے بھاگ نکلا۔
...ہیڈ لائٹس کی روشنی میں میں نے کم از کم تین آدمیوں کو جھاڑیوں
...کے پیچھے ... میں روپوش ہوتے دیکھا تھا۔"

"اور سیدھے یہاں چلے آئے ؟" جہانگیر کا لہجہ تلخ اور
...حیرت آمیز تھا۔

"پھر کہاں جاتا ؟" طارق نے حیرت سے سوال کیا۔ "پتا نہیں
وہ کون لوگ تھے اور مجھ سے کیا چاہتے تھے ؟"

"روئے زمین پر تم سے بڑا احمق ملنا مشکل ہے طارق !"
جہانگیر دانت پیستے ہوئے بولا۔ اس کی رنگ [illegible] سے بک رہی
تھی۔ ورنہ طارق اور نادر بیگ تو وہ بُری طرح حادثہ [illegible] رہتا تھا۔ "اگر
تمہاری کہانی درست ہے تو وہ تمہیں تمہارے ہی گھر میں چوہے
کی طرح گھیر سکتے تھے ۔ بجلی اڑا کر علاقے میں نقل و حرکت کرنے کا
مطلب یہ ہے کہ وہ تمہیں خوفزدہ کر کے گھر سے باہر ہانکنا چاہتے
تھے صرف یہ دیکھنے کے لیے کہ ایسے مخدوش حالات میں تم کس
...کو فون کرنے کی کوشش کرتے ہو تم اپنی دانست میں انھیں چکمہ دے کر
نکلے مگر ان کے کسی آدمی نے ضرور تمہارا پیچھا کیا ہوگا اور تم کاٹھ کے
الو کی طرح اپنے تعاقب میں اسے یہاں لے آئے۔ ایسے ہی بیوقوف
...تو نکلنے سے پہلے مجھے فون کر لیا ہوتا۔"

"کوشش کی تھی۔" طارق اس سے نگاہیں چراتے ہوئے بے جان
لہجے میں بولا۔ "مگر میرے گھر کی لائن بے جان تھی۔ شاید انھوں نے
پہلے ہی تار کاٹ دیے تھے۔"

"اور راستے میں کہیں فون نہیں تھا ؟" جہانگیر نے زہریلے لہجے
میں کہا۔ "تم بالکل گدھے ہو طارق ! پتا نہیں میں تمھیں کیسے برداشت
کرتا رہا ہوں۔ اپنی حماقتوں سے نہ صرف تم خود مرو گے بلکہ مجھے بھی
بے موت مروا دو گے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" طارق بھرائی ہوئی آواز میں بولا۔
"میری عقل ماؤف ہو کر رہ گئی تھی۔ ورنہ یہاں آنے سے پہلے مجھے
تمہیں سے فون کر لینا چاہیے تھا۔ مگر سوال تو یہ ہے کہ اب میں
کیا کروں ؟"

"گھر پہ کچھ مال وغیرہ تو نہیں ہے ؟" قدرے توقف کے بعد
جہانگیر نے سوال کیا اور طارق نے اپنا سر نفی میں ہلا دیا جس پر جہانگیر
اپنی بات جاری رکھتے ہوئے بولا۔ "پھر تم اپنے کسی ایجنٹ سے دو
آدمیوں کا بندوبست کرو اور خفیہ طریقے سے اپنے گھر میں گھسنے کی
کوشش کرو۔ میدان صاف ہو تو اگلی ہدایات تک وہیں محدود ہو جاؤ۔
تصادم کی نوبت آ جائے تو شہر میں کہیں بھی روپوشی اختیار کر کے
مجھ سے فون پر رابطہ قائم کرنا۔"

"اور اگر . . ." طارق نے کچھ پوچھنا چاہا لیکن جہانگیر نے
جھنجھلائے ہوئے انداز میں ہاتھ اٹھا کر اسے خاموش رہنے کا اشارہ کیا
اور بولا۔ "تم ذرا بیٹھو۔ میں ابھی چند منٹ میں واپس آتا ہوں۔" یہ
کہہ کر وہ اندر اپنی خوابگاہ کی طرف جانے کے بجائے اوپری منزل
پر جانے والے زینوں کی طرف ہو لیا کیونکہ اسے اپنی جیب میں
رکھے ہوئے ایئر پیس پر ہلکی سی ٹک ٹک سنائی دینے لگی تھی اور وہ
بیوی کی نظروں سے قطعی محفوظ رہ کر اس آلے کو استعمال کرنا چاہتا تھا۔

اوپر پہنچ کر اس نے زینوں کے اختتام پر لگا ہوا دروازہ
اندر سے بولٹ کر دیا اور روشنیاں جلاتے ہوئے ایک کمرے میں
جا گھسا۔

ایئر پیس نکال کر اس نے ایریل باہر کھینچا اور سوئچ آن کر دیا۔
فوراً ہی اسے جھنجھناتی ہوئی آواز سنائی دی جس میں غرابٹ کا عنصر
نمایاں تھا۔ "ہیلو۔ ڈی ون کالنگ ڈی ٹو . . . اوور۔"

"ڈی ٹو ریسیونگ سر ! اوور۔" جہانگیر نے دھڑکتے دل کے
ساتھ ٹرانسمیٹر پر پہلی بار اپنی آواز نشر کی۔

"ڈینی سے تمہیں جو کچھ معلوم ہوا اس میں یہ اہم اضافہ اور
کر لو کہ پی فور ہم دونوں سے برتر ہے۔ وقتاً فوقتاً تمہیں اس
سے بھی براہ راست ہدایات ملتی رہیں گی۔ اس کے علاوہ تم طارق
سے دور رہو گے . . . وہ خطرناک ہو گیا ہے۔ اوور۔"

"وہ میرے ڈرائنگ روم میں موجود ہے سر !" جہانگیر نے کہا
اور پھر وہ سب دہراتا چلا گیا جو طارق سے سن چکا تھا۔

پھر جونہی اس نے اپنی بات مکمل کر کے لائن اوور کی ، ریسیور
پر ڈی ون کے بجائے ایک نئی بھرائی ہوئی آواز سنائی دینے لگی۔
"ہاٹ از پی فور کالنگ ڈی ٹو ! طارق کو تمہارا مشورہ مناسب ہے۔
اس نے براہ راست تمہارے پاس آ کر حماقت کی ہے ، یہ اس سے تمہاری
آخری ملاقات ہوگی۔ اس سے یہ ضرور معلوم کرنا کہ اس کا پیچھا کرنے
والوں میں چوڑے شانوں والا ایسا کوئی دراز قامت شخص تو نہیں تھا
جو ہلکی سی لنگراہٹ کے ساتھ بائیں ٹانگ پر زور ڈال کر چلتا ہو۔ اوور۔"

"او کے سر !" جہانگیر نے جواب دیتے ہوئے اپنی آواز میں
ہلکی سی لرزش محسوس کی۔ "حکم پہ لفظ بلفظ عمل ہوگا۔ اوور۔"

"طارق کا معاملہ میں خود دیکھ رہا ہوں۔ کوئی بھی اہم پیش
رفت ہو تو تم مجھے براہ راست رپورٹ دو گے۔" وہی آواز سنائی
دی پھر وہ دوسرے شخص سے مخاطب ہو گیا۔ "ڈی ون ! اب تم
اپنی بات مکمل کر سکتے ہو۔"

"ڈی ٹو ! تمہیں اب تھوڑی سی محنت کرنی ہے۔" ڈی ون
کی آواز ابھری۔ "تم اپنے آدمیوں سمیت گمنام رہ کر ہیروئن کے علاوہ

ہر نیٹے کی مخبری کر دے گے۔ چند روز میں شہر سے ہیروئن، شراب اور دوسرے نشوں کا صفایا ہو جانا چاہیے۔ اوور۔"

"میرے آدمی شہر میں کہرام مچا دیں گے سر! اوور۔" جہانگیر پرجوش لہجے میں بولا۔ یہ احساس اس کے لیے بہت شدید تھا کہ وہ بیک وقت نائب سرور اور سربراہ سے مخاطب تھا۔ اس اعزاز کے ساتھ ہی اسے اپنی جانب سے رابطہ قائم کرنے کی اجازت بھی مل گئی تھی۔

"وش یو آل دی لک۔۔۔ اوور اینڈ آل!" اختتامی کلمات کے ساتھ ہی ٹوں۔ ٹوں کی آواز معدوم ہو گئی۔

جہانگیر نے ٹرانسمیٹر آف کر کے جیب میں رکھا اور چند ثانیوں بعد بشاش چہرے کے ساتھ نیچے ڈرائنگ روم میں جا پہنچا جہاں طارق اس کے انتظار میں بے چینی سے ٹہل رہا تھا۔ سیڑھیوں پر جہانگیر کے قدموں کی چاپ سنتے ہی وہ اس کی طرف گھوم گیا تھا۔

"جو لوگ تمہیں ہراساں کر رہے ہیں ان میں کشادہ شانوں والا کوئی ایسا لمبا تڑنگا آدمی بھی ہے جو دائیں ٹانگ پر تھوڑا سا لنگڑا ہو؟" جہانگیر نے اس کے قریب پہنچ کر سوال کیا تو طارق حیرت سے اچھل پڑا اور اس کی آنکھوں کے ڈھیلے کشادہ ہو گئے۔

"تمہیں کیسے معلوم ہوا؟" اس نے حیرت اور بے یقینی کے عالم میں سوال کیا۔

"سوال کرنے کے بجائے جواب دو!" جہانگیر نے اہانت آمیز لہجے میں کہا۔

"تین دن پہلے اسی پر میری توجہ مبذول ہوئی تھی۔ تقریباً تین گھنٹے تک میں شہر کے مختلف مقامات پر اسے اپنے آس پاس ہی دیکھتا رہا تھا۔ وہ سفید رنگ کی ٹیکسی میں تھا لیکن جب فریئر روڈ پر وہ سیدھا میرے پیچھے آنے کے بعد ایک گلی میں گھس گیا تو میں نے اسے نظر انداز کر دیا۔ آج شام شہر شاد میں وہ مجھے چند لمحوں کے لیے دوبارہ نظر آیا تھا۔ پھر میں اسے تلاش کرتا ہی رہ گیا لیکن وہ کہیں نظر نہ آیا!"

"اسے میں دیکھ لوں گا!" جہانگیر نے پُراعتماد لہجے میں کہا۔ "تم جاؤ اور جو کچھ میں نے بتایا ہے اس پر عمل کرو!"

"ذرا ایک فون کر لوں؟" طارق نے لجاجت سے کہا اور جہانگیر نے بے پروائی سے اپنا سر اثبات میں ہلا دیا۔۔

جیسے ہی طارق کی کھٹی ٹویوٹا آگے بڑھی جہانگیر کے مکان سے کچھ دور ایک تاریک گلی میں کھڑی ہوئی سفید ٹیکسی بھی حرکت میں آئی اور طارق کی کار کے پیچھے روانہ ہو گئی۔ اس کے اسٹیئرنگ وہیل پر کشادہ شانوں اور مضبوط جسم والا ایک طویل قامت شخص موجود تھا جس کی رگ رگ سے چالاکی اور ذہانت کا اظہار ہو رہا تھا۔ اس نے اپنی گاڑی کے ہیڈ لیمپس روشن نہیں کیے تھے اس کے باوجود وہ یوں مہارت سے کار چلا رہا تھا جیسے راستے اس کے دیکھے بھالے ہوں۔ وہ مناسب فاصلے سے طارق کی کار کا پیچھا کرتا رہا پھر جونہی کھٹی ٹویوٹا ایک معروف سڑک پر مڑی کشادہ شانوں والے نے ٹیکسی کے ہیڈ لیمپس روشن کر دیے۔ رات ڈھل رہی تھی اس لیے سڑک پر ٹریفک نہ ہونے کے برابر تھا لہٰذا اگلی کار تیز رفتاری سے جا رہی تھی۔ کار اچانک بائیں جانب فٹ پاتھ کے کنارے رکی اور اسٹریٹ لائٹ کی ناکافی روشنی میں دیوار کے سہارے کھڑے ہوئے دو آدمی لپکے اور کار میں سوار ہو گئے۔ اگلے ہی لمحے کھٹی ٹویوٹا پھر چل پڑی۔ کشادہ شانوں والے کے چہرے پر تشویش کے آثار ابھر آئے۔ پتا نہیں وہ دونوں کون تھے اور طارق نے انہیں اپنی کار میں کیوں بٹھایا تھا۔ وہ پچھلے کئی دنوں سے طارق کے پیچھے لگا ہوا تھا لیکن اس کے بارے میں کوئی خاص بات معلوم کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکا تھا۔ طارق کا ایک دو مشکوک افراد سے میل جول تھا لیکن اس سے کوئی نتیجہ اخذ نہیں کیا جا سکتا تھا۔ اس پیشہ سے تعلق رکھنے والے لوگ حالات بدل جانے کے باوجود بھی اپنے پرانے زمانے کے دوستوں سے زندگی بھر میل جول رکھنے پر مجبور ہوتے ہیں کیونکہ ان ہی کے سامنے وہ کھلے دل سے ہر قسم کی گفتگو کر سکتے ہیں۔ نئے دوستوں سے تو بس ایسی ہی رسمی باتیں کی جا سکتی ہیں جن سے اپنے بے پناہ حصول اور اختیار کا اظہار کیا جا سکے۔

لیکن خلیلی خان بھی بہت باخبر آدمی تھا۔ کئی برسوں سے وہ پانچ برس سے اس کے لیے کام کر رہا تھا اور اس نے خلیلی خان کے اندازے شاذ و نادر ہی غلط ثابت ہوتے دیکھے تھے۔ خلیلی بظاہر شہر کا ایک معروف ٹرانسپورٹر تھا جس کے ٹرکوں کا بیڑا کراچی اور ملک کے بالائی شہروں کے درمیان سامان کی نقل و حمل میں مصروف رہتا تھا لیکن اس کی اصل آمدنی اس غیر قانونی مال کی نقل و حمل سے تھی جو افغانستان کے راستے اسمگل ہو کر ملک میں آتا تھا لیکن جب سے افغان فضاؤں میں سرخ انقلاب کے پھریرے لہرانے لگے تھے خلیلی خان کی آمدنی بری طرح متاثر ہوئی تھی۔ ابتدا میں وہ حالات میں کسی بہتری کا انتظار کرتا رہا لیکن روس کے جانب کی آڑ میں پڑوسی سے مسلح افواج افغانستان میں گھس آئیں اور پر سرخ ٹینک گڑگڑانے لگے۔ دوسری طرف افغان سرزمین پر بیرونی مداخلت کے خلاف مزاحمت شروع ہو گئی۔ راہ آزادی کے متوالے غیور افغانوں نے ہتھیار سنبھال کر جا بجا مورچے جمانے شروع کر دیے۔ نوجوانوں کی مدد میں اپنا اسلحہ اور افرادی قوت لگانے والے وہ مٹ جوش غضب میں ہاتھ لے ہوئے

جہانگیر کی آواز زیرِ لب ہو گئی۔ "اور یہاں سے تمہارے پیچھے ہی گیا تھا تمہارے اندر گھسنے کے بعد وہ دیوار سے اندر کودا اور دھر لیا گیا۔ وہاں موجود ہمارے آدمی نے اسے ٹھکانے لگانے کے بعد تمہارے فون کے باہر سے کٹے ہوئے تار جوڑے تھے۔ اگر وہ مرنے والے اپنی آنکھیں کھلی نہ رکھیں تو تم کسی روز اس جہنم کے دہانے میں ہی دھکیل دیے گئے۔"

"اب مجھے بتاؤ کہ میں کیا کروں؟" طارق نے اضطراری لہجے میں سوال کیا۔

"دونوں آدمی تمہارے پاس موجود ہیں؟" چند ثانیوں کے سکوت کے بعد اس سے پوچھا گیا۔

"ہاں۔ ڈرائنگ روم میں بیٹھے پی رہے ہیں۔" طارق نے جلدی سے جواب دیا۔

"تمہارے مکان سے تھوڑی دور ایک تاریک گلی میں مرنے والے کی سفید فوکسی کھڑی ہے۔ دوستانہ پیش کر لاش اس میں ڈالو اور کار دماری پور کے علاقے میں چھوڑ دو۔ کہیں تم تینوں میں سے کسی کی انگلیوں کے نشانات نہ رہنے پائیں۔" جہانگیر کی آواز ابھری پھر ذرا سے توقف کے بعد اس نے پھر سوال کیا۔ "وہ دونوں قابلِ اعتماد ہیں نا؟"

"مر جائیں گے مگر زبان نہ کھولیں گے۔" طارق نے کہا۔ "اس قابل نہ ہوتے تو میں ہرگز انہیں ساتھ نہ لاتا۔"

اس کا فقرہ مکمل ہوتے ہی لائن بے جان ہو گئی اور وہ ریسیور رکھ کر تشویش زدہ انداز میں اپنی پیشانی مسلتا ہوا ڈرائنگ روم کی طرف چل دیا جہاں اس کے دونوں پرانے ساتھی رات بھر کی بیٹھک کے خیال سے اسکاچ پیتے ہوئے تین پوائنٹ پر تاش کھیل کر دل بہلا رہے تھے۔

طارق کے چہرے کی اڑی اڑی رنگت دیکھتے ہی وہ چونک پڑے۔ "خیریت تو ہے باس؟" ان میں سے ایک نے خاص بزاری لب و لہجے میں سوال کیا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ فون پر کوئی بری خبر سن کر آئے ہو۔"

"تمہیں جس کام سے لایا تھا، وہ نمٹ گیا۔" طارق گہرا سانس لے کر بولا۔ "باہر لان میں ایک لاش پڑی ہوئی ہے جسے پوری احتیاط کے ساتھ ٹھکانے لگانا ہے۔"

"چلو۔" وہ دونوں ہی بیک وقت اٹھ گئے۔ "کہیں کسی مکان ہوٹل میں گھس پڑے گی وقت بھی بڑا اچھا چنا ہے اس نے مرنے کے لیے۔"

"باہر کہیں اس کی گاڑی موجود ہے۔" طارق ہاتھ سے انہیں بیٹھنے کا اشارہ کرتے ہوئے بولا۔ "میں اسے دیکھ کر آتا ہوں پھر ہم لاش اسی میں ڈالیں گے اور گاڑی کی لاش سمیت شہر سے دور افتادہ حصے میں چھوڑ آئیں گے۔"

دونوں خاموش رہے تو طارق نے اپنا اسکاچ کا ادھ بھرا گلاس خالی کیا اور پھر باہر کے راستے کی طرف بڑھ گیا۔

باہر ہر طرف سکوت اور سناٹے کی حکمرانی تھی۔ ... میں ہاتھ ڈالے چند ثانیوں تک احاطے کا جائزہ لیتا رہا ... کی نگاہیں تاریکی میں پڑے ہوئے ایک بے حس و حرکت ڈھیر پر جم گئیں۔ اس نے جیبی ٹارچ نکالی اور اسی طرف چل دیا۔

وہ مضبوط جسم والے کسی دراز قامت شخص کی لاش تھی۔ مرنے والا شاید آخری لمحات میں نہایت کرب کے عالم سے گزرا تھا کیونکہ اس کے دونوں گھٹنے پیٹ کے ساتھ جڑے ہوئے تھے اور چہرہ سینے کی طرف مڑ کر زمین سے لگا ہوا تھا۔ طارق نے ٹھوکر سے اس کا سر سیدھا کیا اور ٹارچ کی روشنی میں اس کا چہرہ دیکھتے ہی اس کی آنکھیں حیرت سے پھیلتی چلی گئیں کیونکہ وہ کشادہ شانوں والا وہی شخص تھا جو اپنی بائیں ٹانگ پر زور دے کر قدرے لنگڑا کر چلتا تھا اور جس کے بارے میں جہانگیر نے اس سے خاص طور پر سوال کیا تھا۔ اسے حیرت تھی کہ جہانگیر نے خطرے کی اطلاع ملنے کے آدھے گھنٹے کے اندر ہی اندر ایسا مکمل بندوبست کر لیا تھا کہ اسے ہراساں کرنے والا کسی شور شرابے کے بغیر نہایت خاموشی سے موت کے گھاٹ اتار دیا گیا تھا۔

لاش کا بغور جائزہ لینے کے بعد طارق دستانے پہنے ہاتھ لگانے بغیر جیبوں کی تلاشی لینے لگا۔ اسے معلوم تھا کہ دنیا کا کوئی بھی ماہر کپڑوں پر سے نشاناتِ انگشت نہیں لے سکتا تھا۔ طارق نے مرنے والے کی جیب سے ریوالور اور چاقو نکالا پھر دونوں چیزوں کو رومال سے صاف کر کے واپس ڈال دیا اور دوسری جیبیں ٹٹولنے لگا۔ آخر کار پتلون کی جیب سے اسے مطلوبہ چیز مل گئی۔ اس کی چابیوں میں کار کی چابی کے علاوہ دوسری چابیاں بھی تھیں لیکن اس وقت طارق کی دلچسپی صرف فوکسی کی چابی تک محدود تھی۔

وہ باہر آیا تو گلی میں دور تک سناٹے کا راج تھا۔ وہ بلا تامل ایک طرف ہو لیا اور پھر اسے ایک بغلی گلی میں سفید فوکسی بھی نظر آ گئی جو ایک پھیلے ہوئے درخت کے سائے میں خاصی تاریکی میں کھڑی ہوئی تھی۔ گاڑی پر ایک سرسری نگاہ ڈال کر وہ رکے بغیر آگے بڑھتا چلا گیا، تاکہ کسی پھاٹک کی اوٹ میں دبکے ہوئے کسی چوکیدار کی غنودہ نگاہوں میں نہ آئے۔ وہ چکر کاٹ کر دوسرے راستے سے گھر پہنچا تو دونوں اسے باہر ہی ٹہلتے ہوئے ملے۔

"یہاں کیا کر رہے ہو تم دونوں؟" طارق نے ان کے قریب پہنچ کر قدرے تادیبی لہجے میں پوچھا۔

"وزن ہلکا کر رہے تھے۔" ان میں سے ایک بولا۔ "گلی میں تین سو روپے، ایک چاقو اور ایک ریوالور ملا ہے۔"

"دستانے پہنو اور اگلی گلی میں سے سفید کو کسی اور طرف لے آؤ۔" طارق نے کار کی چابی دوسرے کی طرف بڑھاتے ہوئے کہا۔

"دستانے تو ہر وقت جیب میں رہتے ہیں باس۔" وہ چابی لے کر فخریہ لہجے میں بولا۔ "جب سے اپنی ہسٹری شیٹ کھلی ہے دستانوں کے بغیر مرے ہوئے کتے کو بھی ہاتھ لگانا چھوڑ دیا ہے۔"

طارق اندر سے ایک بار پھر جیسے دستانے پہن کر نکلا تو دروازہ مقفل کر دیا۔ اتنی دیر میں دوسرا آدمی لاش کو سیدھا کر چکا تھا جو گرم ہونے کے باعث ابھی تک اکڑی نہیں تھی۔ چھوٹی گاڑی آتے ہی اگلی سیٹ جھکا کر وہ لاش عقبی پائدان میں ٹھونس دی گئی۔ اس وقت ان تینوں کو پہلی بار اندازہ ہوا کہ دو دروازوں والی کار ہنگامی صورتحال میں کس قدر لولگی ثابت ہوتی ہے۔

ان میں سے ایک ڈرائیونگ سیٹ پر جم گیا۔ دوسرا پچھلی نشست پر چلا گیا۔ طارق نے پسنجر سیٹ سنبھال لی اور پھر وہ قافلہ وہاں سے روانہ ہو گیا۔ جمشید روڈ سے گلشن اقبال ہوتے ہوئے وہ حسن اسکوائر سے لیاقت آباد کی طرف مڑ گئے۔ وہاں سے ناظم آباد سے گزر کر پل عبور کیا اور سائٹ میں حبیب بینک سے بخیر و عافیت گزر گئے۔ تمام سڑک کے وسط میں بنے ہوئے پختہ آئی لینڈ پر تین سپاہی اپنی بندوقوں سمیت براجمان تھے لیکن ان میں سے کسی کو ٹیکسی پر شبہ نہ ہوا اور وہ دندناتے ہوئے شیرشاہ سے بھی گزر گئے۔

لکھانی سے ذرا پہلے سڑک ویران تھی۔ آس پاس کوئی خوانچہ فروش یا چھوٹا ہوٹل بھی نہیں تھا۔ لہٰذا طارق کے ایما پر کار سڑک سے اتار کر کچے میں جھاڑیوں کے قریب روک دی گئی اور چابی اگنیشن میں لگی چھوڑ کر وہ تینوں تھوڑے تھوڑے وقفے سے الگ الگ مختلف سمتوں میں چل پڑے۔

طارق کے ستارے اچھے تھے کہ سڑک عبور کرتے ہی اسے ایک خالی رکشا مل گیا۔ حالانکہ ڈرائیور اسی طرف جا رہا تھا مگر پھر بھی ناظم آباد پہنچانے کے لیے پیشہ ورانہ دو سو روپے کا مطالبہ کر ڈالا جو طارق کو منظور کرنا پڑا اور وہ ہوائی گھوڑا اسے لے کر برق رفتاری سے آگے روانہ ہو گیا۔

آتے ہوئے سارے راستے طارق کا دل کنپٹیوں میں دھڑکتا رہا تھا کیونکہ وہ لوگ ٹیکسی میں ایک لاش کے ساتھ سفر کر رہے تھے اور اگر راستے میں کہیں بھی روک لیے جاتے تو گلو خلاصی ناممکن ہو کر رہ جاتی مگر اس بار اس کا دل خیر چاہتا اور وہ خود اس آسان گلو خلاصی پر خوش تھا لیکن اس خوشی میں بھی اس نے اپنا بنیادی اصول فراموش نہیں کیا تھا کہ جائے واردات سے مجرم کو براہ راست اپنے ٹھکانے کا رخ نہیں کرنا چاہیے کیونکہ اکثر پولیس کے اہلکار کڑیاں ملاتے ملاتے اس نکتے کے سہارے مجرم کو بے نقاب کرنے میں کامیاب ہو جاتے ہیں۔ اس کا ارادہ تھا کہ ناظم آباد اتر کر بس کے ذریعے لسبیلہ جائے گا اور وہاں ایرانی کے ہوٹل میں لیے پانی والی کوک چاٹتے اپنے گھر روانہ ہو گا لیکن رکشا کی دم توڑتی ہوئی رفتار نے اس کے سیکڑوں منصوبوں کا تسلسل توڑ دیا۔

ڈرائیور انجن کو نیوٹرل کر کے کسی کا نام لیے بغیر بے مقصد مغلظات بکے جا رہا تھا اور پھر طارق کو اس کی برہمی کا جواز بھی نظر آ گیا۔ اگلا چوک آنے والا تھا مگر اس سے ذرا پہلے پہرے پر مامور ایک سپاہی اپنی بندوق ہاتھ میں تھامے اس طرح سڑک کے وسط میں کھڑا ہوا تھا۔ جیسے اس تک پہنچنے سے پہلے رکشا نہ روکا گیا تو وہ بندوق کا کندا مار کر اسے پیچھے الٹ دے گا۔

رکشے کی رفتار کے ساتھ ہی ڈرائیور کی آواز بھی دھیمی ہوتی چلی گئی اور جب اس نے بائیں طرف بجلی کے کھمبے کے قریب کچے میں اتار کر رکشا روکا تو اس کی خوش مزاجی بھی بحال ہو چکی تھی۔ فوراً ہی دو سپاہی رکشے کی طرف لپکے اور گردنیں لمبی کر کے یوں طارق کے اندر جھانکنے لگے جیسے وہ اپنی بغل میں کوئی ایٹم بم چھپائے لیے جا رہا ہو۔

"نیچے اترو۔" ایک سپاہی اپنی مونچھ کو بل دیتے ہوئے کرخت آواز میں طارق سے گویا ہوا اور وہ بے چون و چرا نیچے اتر گیا۔

"کدھر جا رہے ہو آتی رات کو؟" وہ اسٹریٹ لائٹ کی روشنی میں اپنی اشتباہ آمیز نگاہیں طارق کے چہرے پر مرکوز کر کے معنی خیز لہجے میں بولا۔

"ارے جانا کہاں ہے، ناظم آباد جا رہے ہیں سنتری بادشاہ!" رکشا ڈرائیور نے خوشامدانہ لہجے میں دخل اندازی کی۔

"تو چپ رہ او۔" دوسرا سپاہی اس کی گدی پر ہاتھ جما کر گرجا۔

"ناظم آباد۔" طارق نے اپنے چہرے میں پیوست ہوتی تابکار نگاہوں کا سامنا کرتے ہوئے حتی الامکان نرمی سے جواب دیا۔

"اور کہاں سے آ رہے ہو آتی رات کو؟" وہ ناقدانہ نظروں سے طارق کے سراپا کا جائزہ لیتے ہوئے بولا۔

"ایک دوست کے گھر سے۔"

"ہاتھ سر پر رکھو۔" دوسرا سپاہی بھی اپنے ساتھی کی مدد کو آ گیا اور طارق کے ہاتھ بلند ہوتے ہی اس کی تفصیلی تلاشی لینے میں

مصروف ہو گیا ان میں سے کوئی بھی اس کے ہاتھوں پر چڑھے ہوئے جلد کی رنگت کے دستانوں کو دیکھنے میں کامیاب نہیں ہو سکا تھا لیکن تلاشی لینے والے نے اس کی جیب سے ساری رقم نکال لی تھی۔

سپاہی نے نوٹ گنے اور دو سو کی رقم اپنی جیب میں ڈال کر بائیس روپے طارق کو تھما دیے۔

"اور باقی رقم؟" طارق نے اپنا غصہ ضبط کرتے ہوئے نرم آواز میں احتجاج کیا۔

"پکڑو اسے" وہ طارق کو جواب دینے کے بجائے اپنے ساتھی سے مخاطب ہو کر بولا۔ "ایک سو نوٹ میں اندر کر لیں گے اس آوارہ گرد کو۔ واردات کے لیے موقع تلاش کرتا پھر رہا ہے آدھی رات کو، اور پھر ہمارے منہ لگتا ہے۔"

"اور اس گھڑی کی رسید کہاں ہے؟" دوسرے سپاہی نے اس پاس سینڈل صاف رکھتے ہوئے طارق کی بائیں کلائی پر جھپٹا مارا اور رسٹ واچ اتار کر اس کا معائنہ کرتا ہوا بولا۔ "صورت سے پھکڑوں جیسی اور سیکو فائیو لگائے گھوم رہا ہے، مجھے تو یہ بھی چوری کی معلوم ہوتی ہے۔"

"یہ میری اپنی ہے۔" طارق غصے اور بے بسی کے عالم میں بولا۔ "کوئی رسیدیں ساتھ نہیں لیے پھرتا۔ تم نے سمجھا کیا ہے مجھے؟"

"لگاؤ جی ایک سو نوا س پر۔" اس نے بندوق کندھے سے لٹکاتے ہوئے کہا۔ "حوالات کا شوقین معلوم ہوتا ہے... جب پڑیں گے تو سب قبول دے گا۔"

اسی وقت رکشہ ڈرائیور اپنی نشست سے اترا آیا اور طارق کی کمر میں ہاتھ ڈال کر اسے پچکارتے ہوئے ہمدردانہ لہجے میں بولا۔ "آجاؤ بابوجی! کیوں منہ زور بادشاہوں سے الجھ رہے ہو، حوالات لے گئے تو مٹی خراب ہو جائے گی۔"

طارق بے بسی سے سپاہیوں کو گھورتا ہوا رکشے میں جا بیٹھا اور ڈرائیور نے انجن اسٹارٹ کر کے رکشہ دوڑا دیا۔ کسی سپاہی نے اسے روکنے کی کوشش نہیں کی تھی۔

"تمہارا مقدر خراب تھا بابو!" ڈرائیور ہمدردانہ لہجے میں بولا۔ "گھڑی اور پیسے تو گئے ہی تھے، زیادہ بحث کرتے تو چپ چاپ تمہاری جیب میں ڈال کر بند کر دیتے اور حوالات میں بند کر دیتے۔ دنیا بدل رہی ہے، رات رکشہ ٹیکسی میں سفر کرنا بھی لوگ چھوڑ رہے ہیں۔ اب یہ پولیس والے کار میں لاش لے کر بھی شہر میں گھومتے ہوں تو کوئی ماں کا لال انہیں نہیں روک سکتا۔"

اس کے آخری تبصرے پر طارق چونکا مگر پھر پرسکون ہو گیا کیونکہ رکشہ ڈرائیور نے وہ بات محض مثال کے طور پر کہی تھی۔

رکشہ ڈرائیور نہایت شریف ثابت ہوا۔ طارق نا جب اترا تو اس نے میٹر سے دو روپے کم لیے۔ اصل کرایہ بھی لینے سے انکار کر دیا۔ اس کی دانست میں طارق مظلوم تھا جس کی وہ اس سے زیادہ کوئی مدد کر سکتا تھا۔

●

پچھلی رات بہت ہنگامہ خیز رہی تھی، دیپتی نے ایک بلوچ سے مرجینا اور موہن داس کے خلاف مخبری کر دی تھی۔ پولیس نے اپنی فہرست سے باہر کے اس اڈے پر چھاپہ مارا۔ میں نہایت چابکدستی کا مظاہرہ کیا تھا اور غالباً اطلاع ملنے کے بعد ہی بھاری نفری نے اس عمارت کا محاصرہ کر لیا تھا۔ پولیس افسران کافی دیر تک گھنٹیاں بجاتے رہے پھر دروازہ پیٹنا بھی... لیکن اندر موت کا سا سکوت چھایا رہا۔ آخر جب پولیس کی موجودگی کا اعلان کر کے دروازہ توڑنے کی دھمکی دی گئی تو موہن داس نے دروازہ کھول دیا جس کا ستا ہوا چہرہ خوف سے زرد ہو رہا تھا اور اندر سے مرجینا کی کراہیں اور آوازیں آ رہی تھیں۔

اندر مرجینا کوکین کے نشے میں مدہوش تھی اور موہن اس کے پاؤں داب رہا تھا۔ اس نے چھاپہ مارنے والے افسران کو بتایا کہ مرجینا جوانی سے اس قیمتی اور موذی نشے کی عادی تھی۔ جب وہ مدہوش ہو جاتی تو اس کی پنڈلیوں میں شدید درد شروع ہو جاتا تھا اور موہن داس کسی معاوضے کے بغیر اس وقت تک مرجینا کی پنڈلیاں دباتا رہتا تھا جب تک وہ غافل ہو کر گہری نیند نہ سو جاتی تھی۔ اگر ایک لمحہ کے لیے موہن کے ہاتھ رکتے تو مرجینا تڑپ تڑپ کر اسے گالیاں دینے لگتی تھی۔ اسی تماشے کی وجہ سے ہر شام وہ دونوں اپنے کمرے میں محصور ہو جاتے تھے۔

اس کے مکان سے بدیشی وہسکی کی اسی بوتلیں اور مختلف برانڈز کی اسکاچ کی ایک سو اٹھائیس بوتلیں برآمد ہوئیں جو موہن کے بیان کے مطابق ایک دن پہلے انہوں نے خریدی تھیں۔ اسی طرح ذہنی کے اس قیاس کی توثیق ہو گئی کہ مرجینا کے پاس وافر مقدار میں شراب وغیرہ آ گیا تھا جسے وہ کسی نہ کسی طرح اپنے گاہکوں کے سر منڈھنے کی فکر میں تھی۔

ذہنی نے یہ تفصیل مزے لے لے کر صبح کے اخبار میں پڑھی تھی۔ رات کو وہ پولیس کو اطلاع دینے کے بعد بے فکری سے لمبی تان کر سو گیا تھا۔

وہ اخبار کے آخری صفحے پر پہنچا تو اس کی نظر ایک تین کالمی سرخی پر مرکوز ہو گئی۔ پولیس کی ایک گشتی جماعت

ل ایسیا میں گیلانی کے قریب مشکوک حالت میں کھڑی ہوئی
سفید فرس وگین دریافت کی تھی جس کے پچھلے پائدان میں
دراز قامت اور مضبوط جسم والے شخص کی تازہ لاش پڑی
تھی۔ لاش کی حالت سے ظاہر تھا کہ متوفی پر عقب سے چند
کے فاصلے سے بڑے بور کے پستول سے فائر کیا گیا تھا اور
بائیں پہلو میں دل کو چھیدتی ہوئی سینے سے پار ہو گئی تھی۔
کی دریافت رات گئے ایسے وقت عمل میں آئی تھی کہ اخبار
آخری کاپی طباعت کے لیے تیاری کے آخری مراحل میں
۔ لہٰذا متوفی کے بارے میں زیادہ تفصیلات دستیاب نہ ہو
تھیں لیکن ڈیتی کے لیے معاملے کی تہہ تک پہنچنا دشوار
تھا کیونکہ پچھلی رات ٹرانسمیٹر پر اس کی زبان سے باتیں
پر لنگڑا کر چلنے والے کسی دراز قامت کا ذکر سنتے ہی اس کا
عیسیٰ خان کے معتمد خاص مقرب خان کی طرف گیا تھا جو
ون کی زد میں آنے کے باوجود بھی مشکوک سرگرمیوں میں
رث رہا کرتا تھا۔

اسے یقین تھا کہ مقرب خان کے قتل میں پچھلی رات
گفتگو کا دخل ضرور تھا پھر اسے افسوس ہونے لگا کہ وہ
اپنے معمول سے پہلے کیوں سو گیا۔ عین ممکن تھا کہ بعد میں
جہانگیر نے اس سے رابطہ قائم کرنا چاہا ہو اور ناکامی ہوئی ہو۔

اسے ایک بے نام سی خلش ستانے لگی۔ وہ ٹرانسمیٹر چلنے
بعد پہلی خرابی تو یہ ہوئی کہ جہانگیر کو براہ راست بی فور سے
کی اجازت مل گئی اور دوسری خرابی مقرب خان کے مقدر
واقع ہوئی تھی جس کے اسرار و رموز سے ڈیتی یکسر لاعلم تھا
زندگی ذمے داریوں کے ساتھ اسے بقیہ لوگوں سے دور رہنے
ہدایت کی گئی تھی۔ ورنہ وہ کسی سے مل بیٹھ کر پوری صورت حال
سے آگاہی حاصل کرنے کی کوشش کرتا۔

آخر وہ دوبارہ ٹرانسمیٹر لے کر بیٹھا جس پر جہانگیر کے علاوہ
فور سے بھی رابطہ قائم کیا جا سکتا تھا اور بی فور کے لیے پیغام
کے صرف لنگڑے والے تذکرے کے بعد ٹرانسمیٹر کے ریسیور پر ایک
وانی آواز سنائی دی "بی فور اس وقت باہر ہے۔ پیغام نوٹ
اور انہیں پہنچا دیا جائے گا۔ اوور۔"

یہ ڈیتی کے لیے ایک نئی دریافت تھی کہ بی فور کی غیر حاضری
اس کی ٹرانسمیٹر کال کو عورت ریسیو کر لیتی تھی۔ اس کا ذہن
پھر اسی عورت کی طرف گیا جس سے وہ اپنی زندگی کے حوالے
ملا تھا مگر فوراً ہی اسے یہ خیال سر سے جھٹک دینا پڑا کیونکہ
ٹرانسمیٹر والی آواز گلشن اقبال والی عورت کی آواز سے یکسر مختلف
"کوئی خاص پیغام نہیں ہے۔" ڈیتی نے چونک کر جواب دیا۔

"دوبارہ رابطہ قائم کر لوں گا۔ اوور اینڈ آل۔"

پھر وہ جہانگیر سے رابطے کی کوشش کرنے لگا اور اس میں
بھی فوری کامیابی ہوئی۔ جہانگیر پہلے ہی پیغام کے جواب میں
لائن پر آ گیا۔

"رپورٹ... اوور۔" ڈیتی نے اس کا جواب سنتے ہی
اپنی بدلی ہوئی مخصوص آواز میں مبہم سا سوال کیا۔

"شاید آپ کو علم ہوگا کہ رات بی فور نے مجھے طارق کے
مکان کے لان میں ایک لاش کی موجودگی کی اطلاع دی تھی۔" جہانگیر
بتانے لگا اور ڈیتی خاموشی سے سنتا رہا۔ "دراصل ہمارا ایک آدمی
پہلے سے اس لنگڑے کا پیچھا کر رہا تھا۔ یہ مجھے بی فور سے معلوم
ہوا تھا۔ بہرحال طارق نے ہدایت کے مطابق لنگڑے کی لاش
اسی کی کار میں ڈال کر مل ایسیا میں چھوڑ دی۔ جہاں سے وہ
پولیس کے ہاتھ لگ گئی۔ طارق نے اپنے احاطے سے واردات
کا ہر نشان مٹا دیا ہے۔ اوور۔"

"یہ رپورٹ تمہیں براہ راست بی فور کو دینی تھی۔" ڈیتی
ٹرانسمیٹر میں کسی بھیڑیے کی طرح غرایا۔ "میں اپنے معاملے کی
رپورٹ چاہتا ہوں۔ اوور۔"

"سوری سر!" جہانگیر گڑبڑا گیا۔ "دراصل وہ واقعہ میرے کہنے
پر ہوا ہے۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ ہمارے آدمی اس
سرعت سے کارروائی کر سکتے ہیں۔ آپ کی ہدایت کے مطابق میں
نے احکام جاری کر دیے تھے۔ پرسوں سے ولایتی شراب تک ہر
نشے کے خلاف کارروائی کی جائے گی۔ آج کے اخبار میں مرچیا کے
اڈے پر چھاپے کی خبر ہے۔ ہو سکتا ہے کہ یہ کارروائی ہمارے
ہی کسی آدمی کے ایما پر کی گئی ہو... اوور۔"

"مجھے جلد از جلد نتائج چاہئیں ڈی ٹو!" ڈیتی نے اسے
متنبہ کیا۔ "غیر ضروری باتوں کے بارے میں سوچ کر اپنی ذہنی
صلاحیتیں برباد نہ کرو۔ بی فور ہم دونوں کا سربراہ ہے اور اگر
اپنے وسائل سے کام لینے پر تل جائے تو اس سے زیادہ محیر العقول
کام سرانجام دے سکتا ہے... اوور اینڈ آل۔" ڈیتی نے آخری
فقرے محض یہ سوچ کر کہے تھے کہ بی فور کی نیابت کرنے والی
اپنے ایجنٹس پر ان [illegible] کی دلچسپی نہیں ہوگی۔

جہانگیر سے گفتگو کے بعد ڈیتی کے ذہن سے [illegible]
کی دھند صاف ہو گئی [illegible]
کامیاب ہو گئی۔ بی فور اس [illegible]
دوسرے وسائل بھی رکھتا تھا [illegible]
والے مرد اور گلشن اقبال والی عورت [illegible]
شاید وہ اپنے ایسے ہی آدمیوں کے [illegible]

کی نگرانی بھی کرتا رہتا تھا۔ اسی طرح اسے علم ہوا ہوگا کہ وہ کنڈا فارق کے پیچھے لگا ہوا تھا۔ لہٰذا اس نے مقرب خان کا پیچھا کرنے والے کو آخری کارروائی کا حکم دیا ہوگا جس کے نتیجے میں اس کا پتا صاف کر دیا گیا۔ بی فور نے ٹرانسمیٹر پر جہانگیر سے گفتگو کے دوران جس طرح باتیں ٹانگ پہ لٹکوانے والے ورانہ بحث کا حوالہ دیا تھا اس سے ظاہر ہوتا تھا کہ وہ اس معاملے سے بے خبر نہیں تھا بلکہ شاید یہ بھی جانتا تھا کہ مقرب خان کس کے ایما پر طارق کو ہراساں کر رہا تھا۔

دن میں ڈینی ٹوکیو کے سفر کی تیاری میں اپنے ٹریول ایجنٹ کے ساتھ مصروف رہا لیکن اس کو اس وقت خوشی ہوئی جب ویزا، زرمبادلہ اور کے ایل ایم کا کنفرمڈ ٹکٹ اس کے ہاتھ میں آ گیا۔ اس وقت ساڑھے تین بج رہے تھے لیکن ڈینی فیکٹری واپس جانے کے بجائے گھر کی طرف ہو لیا۔ وہ بی فور کی کال کا اس قدر شدت سے منتظر تھا کہ باتھ روم میں نہاتے ہوئے بھی اس نے ٹرانسمیٹر ایک سنک پہ رکھا ہوا تھا۔

شام کے چھ بجے دوسرے ٹرانسمیٹر پہ ٹک ٹک کی آواز سنائی دی تو وہ دوڑتا ہوا اپنے کمرے میں جا پہنچا۔ دروازہ بند کر کے اس نے بند کر دیا۔

"بی فور کالنگ ڈی ٹو... اوور۔" آواز سنائی دی اور ڈینی کا منہ لٹک گیا۔ باس غیر ضروری طور پر جہانگیر کو اس پر فوقیت دے رہا تھا۔

"ڈی ٹو ریسیونگ سر... اوور۔" دوسری آواز جہانگیر کی تھی۔

"اسٹینڈ بائی رہو اور غور سے ایک ایک لفظ سنتے رہنا۔ میں ڈی ون کو ایک اہم کام سونپ رہا ہوں اگر آج مکمل نہ ہوا تو تمہیں سونپنا ہوگا۔" باس کی غنودہ آواز سنائی دی پھر تھوڑے توقف کے بعد اس نے ڈینی کے لیے سگنل نشر کیا۔ جس کا جواب ڈینی نے حسب معمول بدلی ہوئی آواز میں دیا۔ باس سے دوسرے ٹرانسمیٹر پر وہ اپنی اصلی آواز میں گفتگو کرتا تھا کیونکہ اس ایریا میں کسی دوسرے کے سننے کا امکان نہیں تھا لیکن اس وقت جہانگیر بھی گفتگو سن رہا تھا لہٰذا دوسری شخصیت برقرار رکھنی ضروری تھی۔

"مرجینا کی تباہی میں کس کا ہاتھ ہے ڈی ون! اوور۔" باس نے سوال کیا۔

"میں نے ہی پولیس کو ادھر متوجہ کیا ہے سر!" ڈینی نے بدلی ہوئی کھردری آواز میں کہا۔ "وہ عرصے سے میری نگاہ میں تھی... اوور۔"

"انہیں بس تین چار ہفتوں کے لیے میدان صاف کرنا ہے تاکہ نئے مال کے لیے مارکیٹ بنا سکیں۔ اس کے بعد پھر سے کوئی گروہ کارفرما ہوگا۔ اس لیے تمہیں ہر پہلو سے وہاں جھپٹنے چاہئیں۔ اور اب ایک اہم فقرہ سنو! طارق کے پیچھے مارے جانے والے کا نام مقرب خان ہے اور وہ عیسیٰ نامی کسی شخص کے لیے کام کرتا ہے۔ عیسیٰ خان نے کبھی راجہ کے اڈے کو چرس کی فروخت کے لیے استعمال کیا مگر تمہارے آدمیوں نے اسے تباہ کر دیا۔ مقرب خان کو کہ راجہ کے اڈے پہ حملے میں طارق کا بھی کچھ شرکت تھی اس لیے وہ اس کا پیچھا کرتا رہا تھا مگر اس کے قتل نے عیسیٰ کو خوفزدہ کرنے کے بجائے جھنجھلا دیا ہے۔ شاید اسے خبر ہو کہ مقرب موت سے پہلے طارق کی راہ پہ لگا ہوا تھا۔ وہ طارق سے براہ راست بھڑ جاتا۔ اس کا قبائلی خون جوش میں ہو سکتا ہے مگر میں خون خرابے سے حتی الامکان گریز کرنا چاہتا ہوں۔ عیسیٰ خان لالچی آدمی ہے اگر فون پر اپنا نام ظاہر کیے بغیر آفر دو کہ اگر وہ چرس کے دھندے سے الگ ہو جائے تو اسے ماہانہ ایک رقم ملتی رہے گی۔ رقم کا تعین تم کر لو مگر آخری حد پچاس ہزار سے تجاوز نہ ہونی چاہیے۔ اوور۔"

"تو کیا ہم واقعی یہ رقم اسے ادا کرتے رہیں گے؟" اس نے حیرت سے سوال کیا۔

"ہاں!" باس کی غنودہ آواز آئی تھی۔ "اگر وہ مان جائے تو ادائیگی پیشگی اور فوری ہوگی مگر سارا کام خود کو سامنے لائے بغیر کرنا ہوگا۔ اوور۔"

"اس خطیر رقم کی ادائیگی کے لیے تو سامنے آنا ہوگا سر! اوور۔"

"شہر میں بہت سے غیر معروف لیٹر بکس ہیں۔ جن سے دن میں صرف ایک بار ڈاک نکالی جاتی ہے۔ تم ایسے لیٹر بکس کا انتخاب کر کے اس کے تالے کی دو چابیاں بنوا لو اور ایک کسی ذریعے سے عیسیٰ خان کو بھجوا دو۔ تم ہر ہفتے ڈاک نکالے جانے کے بعد تالا کھول کر رقم کا پیکٹ اس میں ڈال کر تالا لگا دو گے اور عیسیٰ خان کو فون کر دو گے کہ وہ چابی استعمال کر کے اس لیٹر بکس سے رقم کا پیکٹ نکال لے۔ ممکن ہو تو تم دور سے کر جائزہ بھی لے سکتے ہو۔ ورنہ اس کی بھی ضرورت نہیں۔ وہ رقم لینے کے بعد مشکوک نہیں ہوگا۔"

"میں سمجھ گیا سر!" ڈینی نے دل ہی دل میں باس کی شاندار تجویز کی تعریف کرتے ہوئے کہا۔ "ہو سکتا ہے دوسری پارٹی رقم دینے کی نوبت ہی نہ آنے دے اور ہماری پوری مارکیٹ میں چھا جائے۔ اوور۔"

"تم عقل مند ہو۔" بلا تامل کہا گیا۔ "یہ بھی میدان صاف کرنے کی ایک ترکیب ہے لیکن ہر ایک کو ہم خطیر رقم نہیں دے سکتے۔ عیسیٰ خان کا معاملہ مختلف ہے۔ اس کے دو آدمی مارے جا چکے ہیں۔ میں چاہتا ہوں کہ رقم کے لالچ میں وہ چرس کے ساتھ ہی دونوں معاملوں کی تفتیش سے بھی کنارہ کش ہو جائے، وہ پولیس کی گرفتار ... تو پولیس بھی بال کی کھال نکالنے پر مجبور ہو جائے گی۔ اوور۔"

"میں عیسیٰ خان سے ابھی رجوع کرتا ہوں سر! اوور۔"

"معاملات طے کر کے تم ڈی ٹو کو بریف کر دینا۔ رقم کی ادائیگی وہی کرے گا۔ اوور اینڈ آل۔" بی فور نے سلسلہ منقطع کر دیا۔

ڈیڈی عیسیٰ خان کے ٹرانسپورٹ کے دھندے سے واقف تھا۔ اس لیے ٹیلی فون ڈائریکٹری میں اس کے نمبر تلاش کرنے میں کوئی دشواری نہیں ہوئی۔ ڈیڈی نے پہلے اس کے گھر فون کیا۔ لیکن وہ وہاں موجود نہیں تھا لیکن دفتر میں وہ مل گیا۔

"عیسیٰ خان! میں تمہارا ایک دوست اور ہمدرد بول رہا ہوں۔" ڈیڈی نے نرم اور دوستانہ لہجے میں کہا۔ "مجھے تم سے کچھ اہم بات کرنی ہے۔ کیا تم دفتر میں اکیلے ہو؟"

"بولو بولو کیا بات ہے؟" عیسیٰ خان کی اکھڑی اکھڑی آواز سنائی دی۔ "ادھر سب ہمارا دوست، برادر لوگ ہے۔ لیکن تمہارا نام کیا ہے؟"

"میرا نام تم جو چاہو رکھ سکتے ہو لیکن ہوں تمہارا خیر خواہ۔" ڈیڈی نے جواب دیا۔ "شاید آج کل تم پریشان ہو۔ تمہارے دو ساتھی بھی تم سے بچھڑ چکے ہیں۔ میں اسی سلسلے میں تم سے کچھ بات کرنا چاہتا ہوں تاکہ ایسے نقصانات کا سلسلہ دراز نہ ہونے پائے۔"

"اوہ!" عیسیٰ خان کی تحیر آمیز آواز سنائی دی پھر وہ شاید ماؤتھ پیس پر ہاتھ رکھے بغیر کسی سے مخاطب ہوا تھا۔ "اے تم سب لوگ باہر ٹھہرو۔ میں بات کر کے تمہیں اندر بلاؤں گا۔" پھر قدرے سکوت کے بعد وہ ڈیڈی سے مخاطب ہو گیا۔ "تو مقرب خان کو تم نے مارا ہے؟" اس کا لہجہ سرد اور جذبات سے یکسر عاری تھا۔

"تم اپنے نتائج اخذ کرنے کے لیے آزاد ہو۔ میں بس اتنا کہوں گا کہ مقرب خان اپنی حماقت کی وجہ سے مارا گیا اور جو بھی اس کی تقلید کرے گا اسی انجام سے دوچار ہوگا۔"

"تو لوگ ... دھمکی دینے کے لیے فون کیا ہے تم نے؟" عیسیٰ خان کی آواز تلخ ہو گئی۔ "قسم پروردگار کی اگر تمہارا پتا کبھی چل گیا تو میں خود اپنے ہاتھوں سے تمہاری ہڈیوں کا سرمہ بناؤں گا۔ آخر تم نے مجھے سمجھا کیا ہے؟ اور تمہاری یہ مجال کہ تم نے میرے آدمی پر ہاتھ ڈالا؟"

"جوش و انتقام کی باتیں ناتجربہ کار نوجوان کو زیب دیتی ہیں خان! تمہیں نہیں۔" ڈیڈی بدستور پرسکون رہا۔ "تمہیں قیامت تک بھی معلوم نہ ہو سکے گا کہ مقرب خان پر کیا گزری تھی۔ میں تمہیں زیادہ الجھانا نہیں چاہتا۔ اس لیے مطلب کی بات کرنا چاہتا ہوں۔"

"کیا مطلب؟" عیسیٰ خان کے لہجے میں بدستور برہمی باقی تھی۔

"تم عزت دار آدمی ہو۔ ظاہر ہے کہ چرس کی خرید و فروخت میں اپنی گرفتاری پسند نہیں کرو گے۔"

"بکواس ہے یہ!" عیسیٰ خان بھڑک کے جھنجلائے لہجے میں بولا۔ "چرس سے میرا کیا واسطہ؟ میں ایسے دھندوں میں نہیں پڑتا۔"

"پھر راجو سے شاید پولٹری فارم چلانے کے لیے شراکت ہوئی تھی تمہاری؟" ڈیڈی نے طنزیہ لہجے میں کہا۔ "مجھے بے خبر مت سمجھو خان! پوری معلومات حاصل کرنے کے بعد ہی میں نے تم سے براہ راست بات کرنے کا فیصلہ کیا ہے۔"

عیسیٰ خان نے راجو کو ایک گندی سی گالی دی پھر بولا۔

"اب شاید تم اپنی زبان بند رکھنے کی قیمت چاہتے ہو؟"

"میں بلیک میلر نہیں ہوں عیسیٰ خان!" ڈیڈی تلخی سے بولا۔ "بس اتنا چاہتا ہوں کہ تم شریف آدمی ہو، اپنے ٹرانسپورٹ کے دھندے پر توجہ دو۔ چرس کا بیوپار تمہارے بس کی بات نہیں ہے۔ اس سے اپنا دامن صاف رکھو۔"

"اور بھوکے مرو۔" عیسیٰ خان کی زہریلی آواز ریسیور پر ابھری۔ "شاید تم یہ سمجھتے ہو کہ ٹرانسپورٹ کے کاروبار میں کتنا برستا ہے۔" یہ کہہ کر اس نے یکے بعد دیگرے دو تین ثقیل گالیاں دیں پھر بولا۔ "ڈیزل مہنگا، سڑکیں خراب اور اچھے ڈرائیور مشکل سے ملتے ہیں۔ مقابلہ اتنا سخت ہے کہ جس کے پاس چند ہزار روپیہ ہے وہ قسطوں پر ٹرک لے کر ٹرانسپورٹر بن جاتا ہے اور روپے کے بدلے بارہ آنے میں مال اٹھاتا ہے۔ جب جائز دھندے کا یہ حال ہو تو آدمی بال بچوں کا پیٹ کہاں سے بھرے؟"

"میں تمہیں دس، پانچ ہزار روپے مہینہ دینے کو تیار ہوں۔" ڈیڈی نے پیشکش کی۔

"خیرات؟" عیسیٰ خان کا لہجہ تحقیر آمیز تھا۔ "ابھی میں اتنا کنگال نہیں ہوا ہوں۔ صبح شام میرے دسترخوان پر دس بیس مہمان ضرور ہوتے ہیں۔"

"تم غلط سمجھے۔" ڈیڈی اس کی بات کاٹ کر بولا۔ "یہ اس بات کی قیمت ہوگی کہ تم چرس کا دھندا نہیں کرو گے۔"

"اب سمجھا۔ تم مجھے میدان سے باہر رکھنا چاہتے ہو۔"

"جو ٹرانسپورٹ کا حال ہے، وہی ہمارا بھی ہے۔" ڈیڈی نے

کہا۔ "ہم اپنی روزی میں کسی کو شریک نہیں ہونے دیں گے۔ راجو کو ساتھ ملا کر تم نے حشر دیکھ ہی لیا۔ مگر ہم سیدھی انگلیوں سے گھی نکالنا چاہتے ہیں۔ اگر تم نہ مانو گے تو ایک روز اپنے آخری آدمی کو بھی اپنے ہاتھوں سے مٹی دے کر تنہا رہ جاؤ گے پھر تمہیں میری پیشکش یاد آنے لگی۔"

"لیکن وہی خرابہ کم ہے۔" چند ثانیوں کے بوجھل سکوت کے بعد عیسٰی خان کی گمبھیر آواز آئی۔ وہ سیانا آدمی تھا اور اس نے ڈیمی کے الفاظ کا حقیقی وزن محسوس کر لیا تھا۔ "مجھے کچھ بھی نہیں کرنا پڑتا۔ آزاد علاقے سے میرے مخصوص آدمی مال لاتے ہیں اور بازار میں پہنچا دیتے ہیں۔ میں بیٹھے بٹھائے اصل سے کئی گنا منافع کما لیتا ہوں۔"

"یہ پرانی بات ہے عیسٰی خان!" ڈیمی نے نرم لہجے میں کہا۔ "مگر اب ایسا نہ ہو سکے گا۔ عنقریب خان سے ہم نے سب معلوم کر لیا تھا۔ تمہارے آدمی اور ان کا طریقہ کار ہماری نگاہوں میں ہے۔ نفع تو در کنار اب تم اصل بھی وصول نہ کر سکو گے۔ روز تمہارے آدمی ہلاک یا زخمی ہوں گے تو پولیس بھی تم سے آ لگ جانے گی اور بھا۔ ساتھ دینے کے بجائے تم ہی کو اندر کر دے گی۔ خوش فہم کے بجائے حقیقت پسند بننے کی کوشش کرو۔"

"کم از کم بیس ہزار ماہانہ ہونے چاہئیں۔" عیسٰی خان کے لہجے سے ظاہر تھا کہ اس نے تذبذب کے ساتھ اپنا مطالبہ پیش کیا تھا۔

"کچھ نہ کرنے کے بیس ہزار۔" ڈیمی نے استہزائیہ لہجے میں کہا۔ "خدا کا خوف کرو عیسٰی خان!" کہنے کو اس نے کہہ دیا تھا لیکن دل ہی دل میں وہ خوش تھا کہ باس کے دیئے ہوئے ٹارگٹ سے کہیں کم پر بات بنتی نظر آ رہی تھی۔

"ابھی ایک بات کرو۔" اس بار عیسٰی خان کی آواز میں اعتماد کی توانائی تھی۔ "پندرہ سے ایک پیسہ کم نہیں ہوگا۔"

"چلو منظور!" ڈیمی نے خوش دلی سے کہا۔ "لیکن تم یا تمہارا آدمی ایک تولہ مال بھی کہیں نہیں دے گا۔"

"حرام سمجھو۔" عیسٰی خان نے اسے یقین دلایا۔ "تو بات پکی ہو گئی نا؟"

"بالکل پکی، بلکہ اس مہینے کی رقم تمہیں کل پیشگی مل جائے گی۔" ڈیمی نے کہا۔

"دھوکا تو نہیں ہو گا؟"

"کس بات کا دھوکا؟" ڈیمی نے سوال کیا۔ "تم سے کچھ خریدنا تو نہیں ہے کہ ہم رقم دیئے بغیر اڑا لے جائیں گے۔ رقم طلب نہ ہونے کی تو صورت ہی نہیں ہو گی۔ رقم نہ ملی تو بازار میں اپنی

مرضی کا مال پھینکنے کے لیے پوری طرح آزاد ہو گے۔"

"پھر یہ رقم کس وقت لاؤ گے کل؟" عیسٰی خان نے احمقانہ سوال کی خفت چھپانے کے لیے دوسرا سوال کیا۔

"تم سے میں یا میرا کوئی آدمی نہیں ملے گا۔ بات طے ہو جانے کے بعد ڈیمی کا لہجہ قدرے آمرانہ ہو گیا۔ "تم کو کھانے سے غرض ہونی چاہیے پیڑ گننے سے نہیں۔ سورج غروب ہونے سے پہلے کسی نہ کسی طرح تمہیں مل جائے گی۔"

"ٹھیک ہے، میں انتظار کروں گا۔" آئی قیمت کے بعد عیسٰی خان کی آواز کی تندی رفع ہو گئی تھی۔ ڈیمی نے کامیابی پر مسکراتے ہوئے فون بند کر دیا۔

اگلی صبح وہ ٹوکیو کے لیے روانہ ہونے والا تھا۔ اس کے لیے یہ مشن بہت پُراسرار تھا۔ گو جرائم کی دنیا سے اس کا گہرا ناتا تھا مگر ایک بین الاقوامی پرواز پر مختلف حیلے یا کوڈ کے ذریعے ایک اجنبی سے ملاقات کا تصور اس کے لیے نیا تھا۔ کسی بھی شہر یا ملک میں ایسی ملاقات مخدوش ہو سکتی تھی لیکن جہاز پر مختلف مقامات سے مختلف منزلوں کے لیے سفر کرنے والے مسافروں کی گفتگو پر کوئی چالاک ترین سراغ رساں بھی شبہ نہیں کر سکتا تھا۔ ڈیمی کو ماننا پڑا کہ اس کا باس انتہائی ذہین آدمی تھا اور خطرات کو ٹالنے میں خصوصی ملکہ رکھتا تھا۔ غیر ملکی پارٹی سے ہیروئن کے نمونے کی منظوری کا اس نے محدود پروگرام ترتیب دیا تھا۔ پھر عیسٰی خان کو ماہانہ رقم کی ترسیل کے لیے بھی اس نے بے داغ منصوبہ بنایا تھا، ورنہ ڈیمی کو سامنے آئے بغیر عیسٰی خان کو رقم دینا ناممکن نظر آ رہا تھا۔

لیکن دونوں ہی طریقے خاصے مہنگے تھے۔ عیسٰی خان کو چرس فروشی سے روکنے کے لیے پندرہ ہزار روپے ماہانہ ڈیمی کی سمجھ سے بالا تھی۔ پھر دوسری ٹوکیو کے سفر اور واپسی کی صورت میں ڈیمی ہزاروں روپے خرچ کرنے والا تھا جو ظاہر ہے آمدنی ہی میں سے ادا ہونے تھے۔

ہیروئن کے بارے میں ڈیمی لاعلم تھا کیونکہ نئے دور کا ایک نیا نشہ تھا مگر چرس وغیرہ کے بارے میں اچھی طرح جانتا تھا کہ اس کے تیار کرنے والے واجبی لاگت کے ساتھ اسے فروخت کرتے تھے پھر درجہ بدرجہ کئی ہاتھوں سے گزرنے کے بعد چرس کے ٹکڑے اصل سے کئی گنا داموں پر گاہکوں کو فروخت کیے جاتے تھے جس کی وجہ اس کی نقل و حمل میں کئی افراد کا نفع اور پھر مال پکڑے جانے کی صورت میں ہونے والے نقصان کے پیشگی ازالے کے لیے مال کی قیمت

میں اضافہ ایسے عناصر تھے جو بظاہر خطیر نظر آنے والے نفع کو کم کر دیتے تھے پھر اشتہاری اخراجات اور اشتہاری اداروں سے وابستہ بعض بددیانت اہلکاروں کے نخرے بھی تھے نذرانے اس کے علاوہ تھے۔ ان تمام امکانات کی روشنی میں اگر ایک پیسے میں تیار ہونے والی چرس کی گولی نشے بازوں کو ڈیڑھ سو روپے میں فروخت کی جاتی تھی تو یہ قیمت جائز ہی تھی۔

تھوک داموں اور خوردہ قیمت فروخت میں آئی زبردست فرق کو اخبارات میں عموماً رنگ آمیزی کے ساتھ پیش کیا جاتا تھا۔ ایک عام قاری کو اس دھندے میں درپیش الجھنوں کا کوئی علم نہیں ہوتا تھا۔ لہٰذا وہ دونوں قیمتوں کے فرق کو اس کالے دھندے کا نفع تصور کرتا تھا اور بہت سے کچے ذہن راتوں رات کھپتی بننے کے چکر میں اس راہ کو اختیار کر بیٹھتے تھے اور یوں پیشہ ور منشیات فروشوں کو بازار میں ایسے طالع آزماؤں کا سامنا بھی کرنا پڑتا تھا جو انفرادی طور پر بہت کم مقدار لاتے تھے لیکن ایسے سیکڑوں شوقینوں کی وجہ سے بعض علاقوں میں طلب اور رسد کا توازن خاصا بگڑ جاتا تھا۔

ڈینی کے نزدیک عیسیٰ خان بھی ایک شوقیہ منشیات فروش تھا جو فاضل آمدنی کے چکر میں چرس کا کام کرنے لگا تھا لیکن اس جیسا فرد واحد بھی ڈینی کے باس کے لیے اتنا اہم ہو گیا تھا کہ اسے راستے سے ہٹانے کے لیے ماہانہ ایک بڑی رقم کی ادائیگی برداشت کرنا پڑ گئی تھی۔

بہرحال ڈینی خوش تھا کہ وہ تیزی سے اسرار و رموز سیکھتا جا رہا تھا۔ مقامی رابطے تو خیر اس کی نگاہ میں تھے ہی مگر ایک بار کسی مضبوط بین الاقوامی گروہ سے مل بیٹھنے کے بعد وہ زبردست کارنامے دکھا سکتا تھا۔

اس کا ذہن اپنے باس کی پُراسرار شخصیت میں الجھ گیا۔ وہ کس قدر خوبصورتی اور مہارت کے ساتھ معاشرے میں اپنی دوہری حیثیت برقرار رکھے ہوئے تھا۔ سکندر علی کے روپ میں وہ بدی کا دشمن اور نیکیوں کا پیامبر تھا۔ مگر وہی سکندر علی جب باس ڈی۔ فور کا لبادہ پہن لیتا تو بدی کے ان داتا کا بھیانک روپ دھار کر ہر طرف سے نیکیوں کی بیخ کنی پر تل جاتا۔

ڈینی نے فیصلہ کر لیا کہ ٹوکیو سے واپسی پر وہ سکندر علی کے مکان میں ضرور نقب لگائے گا۔

کے ایل ایم کی اس مخصوص پرواز پر ڈینی کی نشست مخصوص تھی مگر پھر بھی وہ مقررہ وقت سے چند منٹ پہلے ہی ایئرپورٹ پہنچ گیا۔ اس نے بریف کیس سے پستول نکال کر گھر پر ہی چھوڑ دیا تھا اور باریک دستانے گھر سے نکلتے ہوئے ہاتھوں پر چڑھا لیے تھے۔ اسے کچھ ایسا محسوس ہوا تھا جیسے باس اس کی انگلیوں کے نشانات ہالینڈ کی فرم کے نمائندے تک بھی نہ پہنچانا چاہتا ہو۔ لہٰذا وہ اسی طرح کی احتیاط برتتے کار لایا تھا۔

ہیروئن کے سفوف کی ایک سربمہر تھیلی اس نے اپنے انڈرویئر میں چھپائی ہوئی تھی۔ اس کا خیال تھا کہ ایک بار بحفاظت جہاز پر سوار ہونے کے بعد وہ فلائٹ میں کسی خطرے کے بغیر اس تھیلی کو نکال کر کوٹ کی اندرونی جیب میں منتقل کر دے گا۔ دوسری تھیلی وہ گھر ہی چھوڑ آیا تھا۔

ائیر لائن کے کاؤنٹر پر اس نے اپنے مختصر سے سوٹ کیس کا وزن کرانے کے بعد بورڈنگ کارڈ سمیت پیکج ٹکٹ حاصل کیا اور بے پروائی سے بریف کیس کو جھلاتا ہوا سیکورٹی والوں کی طرف بڑھ گیا۔ اس نے محسوس کیا کہ اس مقام پر تجربے کار افراد ایسے تھے جو شہادت یا مخبری سے زیادہ اپنے تجربے کے سہارے تخریبی عناصر کو پہچان سکتے تھے مگر ڈینی بھی اناڑی نہیں تھا۔ اپنے تاثرات پر اسے مکمل کنٹرول حاصل تھا اور اسے یقین تھا کہ اس کے دل کی دھڑکنیں بھی معمول پر تھیں۔ وہ قریب پہنچا تو اس کا بادوی بریف کیس ایکسرے مشین میں چلتی ہوئی بیلٹ پر ڈال دیا گیا۔ اس کے پہلوؤں اور پشت پر ہاتھ پھیر کر سرسری جامہ تلاشی لی گئی اور پھر اسے اندر جانے کی اجازت مل گئی جہاں امیگریشن حکام نے اس کے پاسپورٹ پر ملک سے اخراج کی مہر لگا کر اس کی روانگی کے مراحل مکمل کر دیے۔

ڈینی بے پروائی سے لاؤنج میں بیٹھا رہا اور جب اس کی پرواز کی روانگی کے لیے تیاری کا اعلان کیا گیا تو وہ لاؤنج سے نکل آیا۔ اس پرواز پر کراچی سے فرسٹ کلاس میں پرواز کرنے والے کل دو مسافر تھے۔ ڈینی اپنے ادھیڑ عمر ساتھی کے ہمراہ وین میں سوار ہوا اور پھر جہاز کے پروں سے آگے لگی ہوئی سیڑھی کے قریب ضابطے کی آخری کارروائیوں کے بعد دیوہیکل طیارے پر سوار ہو گیا۔

فرسٹ کلاس کیبن میں پہلے سے صرف تین مسافر موجود تھے۔ تینوں ہی سفید فام تھے مگر ان میں دو مرد تھے اور تیسری ایک جوان سال عورت جو کھڑکی کے قریب والی نشست میں آنکھیں میچے صبح کی تیز دھوپ میں کھڑکی سے باہر رن وے پر کچھ دیکھ رہی تھی۔ ڈینی نے اپنی ٹائی پر لگے ہوئے بکرے کی شبیہہ والے نقرئی ٹائی پن کو دانستہ چھیڑا۔ ایک سفید فام غیر ملکی اسے دیکھ رہا تھا۔ وہ تھوڑا سا مسکرایا اور ڈینی بھی اخلاقاً مسکرا دیا۔ اس کا دل اچانک تیزی سے دھڑکنے لگا تھا کہ ہالینڈ اور ڈی فور کے سنڈیکیٹ کے نمائندے نے شاید اسے پہچان لیا تھا۔

وہ اپنی نشست پر بیٹھ گیا لیکن بے چینی کا شکار رہا۔ اس

کی نگاہیں غیر ارادی طور پر بار بار اس سفید فام کی طرف اٹھ رہی تھیں جو اسے دیکھ کر مسکرایا تھا مگر وہ اپنے گرد و پیش سے بے نیاز اپنی گود میں پھیلے ہوئے اخبار کے مطالعے میں منہمک تھا۔

تھوڑی دیر بعد طیارے سے سیڑھیاں ہٹا لی گئیں، دروازے بند کر دیے گئے۔ کارگو کی لوڈنگ غالباً پہلے ہی مکمل ہو چکی تھی۔ لہٰذا انجن اسٹارٹ کر دیے گئے۔ ولندیزی ایئر ہوسٹس نے اپنے معاہداتی سر پاسے کیبن کو رونق بخشی اور پھر چیونگم پر طیارے کے کپتان کی آواز گونجنے لگی۔ وہ کراچی سے بمبئی کے لیے پرواز کی توجہ دلا رہا تھا۔ مسافروں نے اپنی نشستیں سیدھی کیں۔ پھر کیبن میں حفاظتی بیلٹ کے آہنی بکلوں کی آواز سنائی دینے لگی۔

ڈینی بہت چوکنا بیٹھا ہوا تھا۔ لہٰذا جب سفید فام دوشیزہ نے قدرت اچک کر پہلی بار کیبن میں ہونے والے اضافے کا جائزہ لیا تو ڈینی اس کی ستواں ناک، ابھرے ابھرے رخساروں اور جھیل جیسی گہری نیلی آنکھوں کو دیکھتا ہی رہ گیا۔ اس نے فیصلہ کر لیا کہ مقررہ ملاقات سے نمٹنے کے بعد وہ اس حسین لڑکی کو اپنے ساتھ ایک جام کی پیشکش ضرور کرے گا۔

طیارہ کئی منٹ تک فضا میں آگے بڑھنے کے ساتھ اوپر اٹھتا رہا۔ ڈینی کو اپنے سینے پر ہلکے سے دباؤ کا احساس ہو رہا تھا۔ کان بھی بار بار بند ہوتے جا رہے تھے لیکن وہ اپنے جبڑوں کو بھینچ کر ٹیک آف کے اس اثر کا ازالہ کرتا رہا۔ آخر کار طیارہ مقررہ بلندی پر پہنچ گیا۔ تمباکو نوشی کی ممانعت کی سرخ روشنیاں پہلے ہی بجھ چکی تھیں، حفاظتی بیلٹ باندھنے کی ہدایت بھی معدوم ہو گئی اور ڈینی نے گہرا سانس لے کر حفاظتی بیلٹ کا بکل کھول دیا۔

اس نے سفید فام کی طرف دیکھا اور جھنجھلا کر رہ گیا۔ وہ اس قدر انہماک سے اخبار کے مطالعے میں ڈوبا ہوا تھا جیسے محض اسی وجہ سے اس نے سفر کا فیصلہ کیا ہو۔ ڈینی اپنی نشست سے اٹھا اور ٹوائلٹ کی طرف بڑھ گیا۔

ٹوائلٹ کا دروازہ بند کر کے اس نے آئینے میں دیکھا کہ کوٹ کے بٹن کھلے ہوئے ہونے کے باعث اس کی نیلی ٹائی اور اس پر لگا ہوا نقرئی ٹائی پن بالکل واضح طور پر نظر آ رہا تھا۔ اس نے برا سا منہ بنایا اور پھر ہینڈ رومال سے ہیروئن کے نمونے کی تھیلی نکال کر کوٹ کی اندرونی جیب میں منتقل کرنے میں مصروف ہو گیا۔

لباس درست کر کے اس نے باہر نکلنے کی نیت سے دروازہ کھولا تو خوشگوار حیرت اس کے چہرے پر مجسم ہو گئی کیونکہ تنگ سی راہداری میں نیلی آنکھوں والی ہاتھی دانت ٹوائلٹ خالی ہونے کی منتظر تھی اور اس کے داہنے ہاتھ کی لمبی لمبی مخروطی انگلیوں میں سلگتی ہوئی سگریٹ دبی ہوئی تھی۔

وہ لحظہ بھر کے لیے اندر ٹھٹکا تھا مگر لڑکی نے بے ساختہ فوراً ہی بول پڑی۔ "اتنا گھور رہے ہو مجھے!"

ڈینی مسکراتا ہوا باہر آیا تو اس نے سگریٹ کا ایک کش لے کر دھواں بے تکلفی سے ڈینی کے چہرے پر چھوڑا اور ہاتھ سے ٹائی پن کو چھوتے ہوئے بولی۔ "اس کے بجائے تم نے مجھے ہی لٹکا لیا ہوتا تو زیادہ اچھا ہوتا۔" پھر اس سے پہلے کہ وہ جواب میں کچھ کہتا، اس نے پھرتی سے ٹوائلٹ میں داخل ہو کر دروازہ بند کر لیا۔ ڈینی اپنی نشست کی طرف واپس چلا تو اس کے سرور سے لڑکھڑا رہے تھے۔

"سفر اچھا کٹے گا۔" اس نے دل ہی دل میں سوچا اور اپنی نشست پر آ بیٹھا۔ اس نے اپنا ذاویہ ایسا رکھا تھا کہ لڑکی کی خالی سیٹ اس کی نگاہ میں تھی۔ ڈینی کو دیکھ کر مسکرانے والا سفید فام اپنے چہرے پر حماقت طاری کیے بدستور اخبار کے مطالعے میں غرق تھا۔

چند منٹ بعد ڈینی پر حیرتوں کے پہاڑ ٹوٹ پڑے۔ وہ لڑکی ٹوائلٹ سے واپس آ کر اپنی جگہ پر بیٹھنے کے بجائے اس کے برابر والی خالی سیٹ پر آ بیٹھی تھی۔

"اگر ناگوار نہ ہو تو۔۔۔" بیٹھنے کے بعد اس نے مسکراتے ہوئے صاف اور شستہ انگریزی میں ڈینی سے کہا۔

"بڑی خوشی سے۔" ڈینی نے فراخ دلی سے کہا۔ "حسن کی ہم نشینی میں بڑا لطف آتا ہے۔"

"اسی لیے یہ سینے سے لگا رکھا ہے۔" اس نے ٹائی پن کی طرف اشارہ کرتے ہوئے شوخ لہجے میں چوٹ کی۔

ڈینی نے دل ہی دل میں اس کے والدین کی شان میں کچھ نازیبا کلمات ادا کیے پھر مسکرا کر بولا۔ "ایک حسین کی دی ہوئی یادگار ہے۔"

"خاصا وزنی معلوم ہوتا ہے۔" لڑکی نے سنجیدگی سے کہا۔ اس کی آنکھیں مسلسل مسکرائے جا رہی تھیں۔

"نہیں۔۔۔" ڈینی نے اس بے ہودہ موضوع سے چھٹکارے کے لیے بے پروائی سے کہا۔ "ایک ڈیڑھ تولے کا ہو گا۔"

"پھر لٹکا کیوں رہے تھے؟" اس نے سنجیدگی سے کہا اور ڈینی جھنجھلا گیا لیکن اس نے ڈینی کو بولنے کا موقع دیے بغیر اپنی بات جاری رکھی۔ "وا ہی پنڈلی کا فریکچر ہے۔" ڈینی ایک گہرا سانس لے کر نشست گاہ سے ٹیک لگا کر سپاٹ آواز میں بولا۔ "آپریشن کے بعد اب ٹھیک ہے۔ مجھے تو اب بھی گڑبڑ معلوم ہوتی ہے۔" وہ چہکی۔

تاکہ وہ فوری طور پر مشتبہ پالٹی وسے سے کوئی گاڑی آگے دوڑا
دے اور زرد وین کا راستہ تبدیل کر دیا جائے لیکن خاصی سوچ
بچار کے بعد اس نے اپنا یہ ارادہ ملتوی کر دیا کیونکہ ایسی خبریں
زیادہ دن راز نہیں رہتی تھیں۔ ایک بار یہ خبر پھیل جاتی تو انسپکٹر
یاور اپنے محکمے کے بڑوں کے عتاب سے نہ بچ سکتا۔

حاکم عالم، مرکز متابات کا منصوبہ پہلی بار صحیح معنوں میں
اس کی سمجھ میں آیا اور وہ کارروائی کی تیاریوں میں مصروف ہو گیا۔
سرکل آفس سے جیپ حاصل کر کے ڈرائیور کو شکل میں پٹرول ڈلوانے
بھیجا، پھر اسلحہ خانے سے فاضل راؤنڈ حاصل کیے اور دس بجے
دفتر سے ایک سب انسپکٹر اور دو سپاہیوں سمیت جیپ میں
ڈرائیور کے ہمراہ ملیر کی طرف روانہ ہو گیا۔ ان لوگوں کی حتی الامکان
یہی کوشش ہوتی تھی کہ جرائم پیشہ افراد کا گھیراؤ آبادی سے باہر
نکل کر کیا جائے۔ تاکہ تصادم کی نوبت آ جائے تو قرب و جوار
میں کسی بے گناہ شہری کے ہلاک یا زخمی ہونے کا امکان نہ رہے۔

اس نے ملیر پل سے آگے نکل کر پل سے پہلے اپنی جیپ
ایک طرف رکوائی اور آدمیوں کو مختلف مقامات پر پوشیدہ رہنے
کی ہدایت دے کر خود جیپ میں آ بیٹھا۔ وقت دھیمے دھیمے گزرتا
رہا اور جب اس کی ریسٹ واچ نے بارہ بجائے تو وہ اکتاہٹ کا
شکار ہونے لگا۔ اسے معلوم تھا کہ جب الشمس وین ٹھٹھہ جانے میں ایک
دو بار اندرون ملک سے جمعے کے بعد دل کی آڑ میں چرس
لے کر آئی تھی لیکن اس کا کوئی وقت مقرر نہ تھا۔

آخر ایک بجے کے قریب سادہ لباس میں پل پر مامور
سپاہی نے وسل بجا کر پیچھے والوں کو سگنل دیا اور وہ تیار ہو گئے۔
تھوڑی دیر بعد پل پر زرد وین نظر آئی جس کے پچھلے حصے میں
خشک بھوسے کے پھٹے پرانے بوروں کا انبار لدا ہوا تھا۔ پل پر
کھڑے ہوئے سادہ پوش سپاہی نے بندوق کی نال کے اشارے
سے زرد وین کو روکنا چاہا لیکن اس کی رفتار کم ہونے کے بجائے
یک بیک تیز ہو گئی۔ شاید اس کے ڈرائیور نے مسلح سادہ پوش
کو دیکھ کر خطرہ بھانپ لیا تھا۔

پل والے سادہ پوش سپاہی نے وارننگ کے طور پر گولی
چلا دی جو زرد وین سے گز دو دور سے گزر گئی پھر جوں ہی وہ
گاڑی پل سے نیچے آئی، دونوں سمتوں سے اس پر فائر کیے گئے،
گولیاں اس کی آہنی باڈی سے ٹکرا کر ضائع ہو گئیں مگر وین کی رفتار
میں کوئی فرق نہ آیا بلکہ یاور کو تو شبہ ہوا تھا کہ ڈرائیور کے برابر میں
بیٹھے ہوئے شخص نے شاید ریوالور سے اپنی سمت میں فائر بھی
کیا تھا۔ وہ اچھل کر جیپ میں سوار ہو گیا۔

محکمے میں ایسی سنگین کارروائیوں کی نوبت شاذ و نادر ہی
آئی تھی لیکن عملہ خوب جانتا تھا کہ ایسے مواقع پر [illegible]
لہٰذا جب جیپ کا انجن بیدار ہوا تو سب آدمی اس میں
ہو چکے تھے۔

انسپکٹر یاور اپنے محکمے کی کمسن سالی سے ہمیشہ سے بڑا
بوڑھے افسران میں بیشتر تغیر کے قیر تھے اور اس اصول پر
رکھتے تھے کہ چور کے پاؤں نہیں ہوتے، اگر کوئی مجرم
کسی جرم کو نکلنا سمجھے تو مجرم کو فوراً ہاتھ سے خود کو
خود کو قانون کے حوالے کر دینا چاہیے۔ وہ لوگ اپنے افسر
سے جدید اسلحہ یا تیز رفتار گاڑیاں مانگتے ہوئے بھی جھجکتے تو
ایسی کسی فرمائش کو اپنی افسرانہ شان کی ناکامی کا اعتراف سمجھتے
تھے۔ اس رویے کا نتیجہ تھا کہ محکمے میں برسہا برس سے
بندوقیں زیر استعمال تھیں جو ملک کے بٹوارے سے پہلے
آئی تھیں۔ کئی بار ایسا بھی ہو چکا تھا کہ نازک موقع پر بندوق
نے چلنے سے انکار کر دیا تھا مگر ہر بار اس ہی کے ٹی پہنچنے
کے نتیجے پر اکتفا کیا جاتا تھا۔ گاڑیاں تھیں تو وہ اپنے موجود
زمانے کی یادگار تھیں جن میں مجرموں کی جدید اور تیز رفتار
کے تعاقب کا خیال ہی مضحکہ خیز معلوم ہوتا تھا۔ وہ تو غنیمت
کہ چھ سلنڈروں والی جیپیں جب پٹرول کی گرانی کے باعث
بازار میں نہ کھپ سکیں تو انھیں ہینڈل کرنے والے سرکاری ادارے
بھاری نقصان سے بچانے کے لیے سیکڑوں جیپیں مرکزی
صوبائی محکموں کو فروخت کرا دی گئیں۔ اس مال غنیمت
سے چھ سلنڈروں والی ایک جیپ انسپکٹر یاور کے دفتر کے
حصے میں آئی تھی اور اس مہم میں وہ اسی پر نکلا تھا۔
خیال تھا کہ محکمے میں ایک وہی گاڑی تھی جو صحیح معنوں میں کار
جیپ نہایت تیز رفتاری کے ساتھ زرد وین کے
میں روانہ ہوئی اور پھر لحظہ بہ لحظہ دونوں گاڑیوں کا درمیانی
کم ہونے لگا۔ انسپکٹر یاور نے اپنی طرف سے جھک کر ایک
بھی جھونک مارا۔

زرد وین والے شاید اس خیال میں تھے کہ [illegible]
وجہ سے انھیں پورا پورا تحفظ حاصل ہے۔ لہٰذا گولیوں کا نشانہ
باوجود وہ صاف بچ نکلنے میں کامیاب ہو جائیں گے لیکن
جیپ تیزی سے بڑھتی ہی رہی تو شاید ان کے ہاتھ پیر
گئے اور زرد وین اسی رفتار سے پیچھے میں اتار دی گئی
کثیف بادل میں کچھ دور دوڑنے کے بعد زرد وین رک
گئی۔ جیپ اس کے پہلو میں جا کر رکی تو وین میں کسی کا
پتا نہیں تھا۔ عبداللہ کے آدمی خطرہ بھانپ کر مال سمیت
چھوڑ کر کسی طرف بھاگ نکلے تھے۔

انسپکٹر باور نے بذات خود ڈرائیونگ کیبن کی تلاشی لی لیکن اس میں سے بے مصرف کاغذات اور فلمی اداکاراؤں کی بیہودہ تصاویر کے تراشوں کے علاوہ کوئی کارآمد چیز دستیاب نہ ہو سکی۔ گاڑی کے رجسٹریشن کے کاغذات سے ڈرائیونگ لائسنس تک کسی چیز کا پتا نہیں تھا۔

وہ باہر نکلا تو سپاہی اپنی بندوقیں جیپ میں چھوڑ کر ٹرک بھوسے سے بھرے ہوئے ٹاٹ کے بورے نیچے گرا رہے تھے اور اس کے ساتھ آیا ہوا سب انسپکٹر ان بوروں کا جائزہ لینے میں مصروف تھا۔ انسپکٹر باور بھی اس تلاشی میں شریک ہو گیا۔ اس دوران میں ایا نہ ڈھی سے شہر جانے والی کئی گاڑیاں بھی وہاں رک گئی تھیں۔ جیپ کی سرکاری نمبر پلیٹ اور چند سرکاری وردیوں کی موجودگی نے اس تماشا بین مجمع میں قیاس آرائیوں کا سلسلہ شروع کر دیا تھا لیکن انسپکٹر باور نے ڈانٹ ڈپٹ کر ان لوگوں کو زرد وین سے دور ہی رکھا ہوا تھا۔

بھوسے کے بورے زمین پر گرتے رہے لیکن ان میں سے کوئی چیز برآمد نہ ہوئی لیکن جب وین پر چند بورے رہ گئے تو تہ میں کورے لٹھے کے تھیلے نظر آنے لگے۔ سپاہیوں کے ہاتھوں میں اچانک تیزی آ گئی اور بورے گرا کر وہ سب وین پر چڑھ گئے۔

بوروں کے نیچے چھپے ہوئے تھیلے تعداد میں پندرہ تھے۔ ان کے منہ زرد رنگ کے موٹے دھاگے سے سلے ہوئے تھے۔ چاقو کے ذریعے پہلے تھیلے کا منہ کھولا گیا تو ان سب کی نگاہیں چمکنے لگیں۔ اس میں سیاہی مائل بھورے رنگ کی چرس بھری ہوئی تھی۔

پھر یکے بعد دیگرے تمام تھیلے کھول دیے گئے۔ وہ سب چرس سے بھرے ہوئے تھے اور کسی بھی تھیلے میں اس کی مقدار پچیس تیس سیر سے کم نہیں تھی۔

انسپکٹر باور نے چرس کے تھیلے جیپ کے پچھلے حصے میں لدوائے اور ایک باوردی سپاہی کو زرد وین کی نگرانی پر مامور کر کے واپس شہر کی طرف روانہ ہو گیا۔ بظاہر پیشہ ورانہ اعتبار سے اس کی کارروائی کامیاب رہی تھی جس پر اسے خوش ہونا چاہیے تھا لیکن اس کے چہرے سے فکرمندی جھلک رہی تھی۔ بازار میں چار ساڑھے چار من چرس کے خاصے دام مل سکتے تھے۔ اسے خدشہ تھا کہ عبداللہ اپنے اس نقصان کو خاموشی سے برداشت نہیں کرے گا۔ اس کی پہلی اور فوری انتقامی کارروائی تو یہی ہوتی کہ وہ مقررہ رقم کی ادائیگی کا سلسلہ یکلخت موقوف کر دیتا۔ اس کا دوسرا ردعمل جس سے باور پریشان تھا، یہ ہوتا کہ وہ ہمیشہ کے لیے باور سے بدظن ہو جاتا۔ عبداللہ دل کا اتنا نیک آدمی تھا کہ باور بھولے بھٹکے جب بھی اس سے ملنے چلا جاتا تو ماہانہ کی رقم سے قطع نظر وہ کچھ کہے سنے بغیر اسے ہزار پندرہ سو روپے پکڑا دیتا تھا۔ تازہ کارروائی کے نتیجے میں باور اپنے اس محسن سے ہمیشہ کے لیے محروم ہو چکا تھا۔

"سارے تھیلے مال خانے میں جمع ہوں گے؟" راستے میں سب انسپکٹر کے پرتشویش سوال نے انسپکٹر باور کو چونکا دیا۔

باور ایک لمحے کے لیے سوچ میں پڑ گیا۔ موقع غنیمت تھا۔ ایک آدھ تھیلا غائب کر کے وہ سب خاصی رقم کما سکتے تھے لیکن وہ عبداللہ کا مال تھا جسے ہضم کرنا اتنا آسان نہیں تھا۔ اسے خود تو نقصان ہوا ہی تھا مگر وہ اس سے کسی اور کو بھی فیض نہیں اٹھانے دیتا۔ تھیلوں کی تعداد یا مال کی مقدار میں ذرا کمی بھی ہوتی تو وہ بلا جھجک چھاپہ مارنے والوں پر خورد برد کا الزام لگا کر ان کی بھی گردن پھنسوا دیتا اور وہ مہینوں محکمہ جاتی تحقیقات میں الجھے رہتے۔

"ہاں۔ ایک تولے کا بھی ہیر پھیر نہ ہونا چاہیے۔" انسپکٹر باور نے سنجیدگی سے کہا۔ "ورنہ عبداللہ صاحب شہر میں ڈنکے پٹوا دے گا۔"

جیپ دفتر کے احاطے میں داخل ہوئی تو ان کے استقبال کے لیے سارا عملہ باہر نکل آیا۔ لوگ انسپکٹر باور اور اس کے ساتھیوں کو کامیاب چھاپے پر مبارکباد دے رہے تھے۔ ان سب کے لیے وہ کارروائی بہت اہمیت کی حامل تھی۔ باور سے تعلق رکھنے والے البتہ خاموش تھے اور اس وقت کا انتظار کر رہے تھے جب عبداللہ وہاں پہنچ کر اودھم مچاتا لیکن اس منفی پہلو کے باوجود وہ باور کی بڑی کامیابی تھی۔ سپرنٹنڈنٹ نے اعلیٰ حکام کو چھاپے کی کامیابی کی اطلاع دے دی تھی اور وہ کسی بھی لمحے اخباری نمائندوں کے جھرمٹ میں برآمد ہونے والی بھاری مالیت کی ممنوعہ چرس کے معائنے کے لیے پہنچنے والے تھے۔

دفتر کا ہر شخص جیپ سے اتارے گئے تھیلوں تک پہنچنے کے لیے بے تاب تھا جیسے محکمہ آبکاری میں برسوں کی ملازمت کے باوجود انھوں نے کبھی چرس نہ دیکھی ہو لیکن باور ان کوششوں کا مطلب خوب سمجھتا تھا۔ تھیلے لاوارث چھوڑ دیے جاتے تو وہاں چرس کی لوٹ مار مچ جاتی۔ جس کے ہاتھ جتنی لگتی لے بھاگتا اور جب مال خانے کی تحویل میں دینے کے لیے وزن کیا جاتا تو ساری کمی بیشی کی ذمے داری انسپکٹر باور اور اس کے ساتھ جانے والوں پر عائد کر دی جاتی لہٰذا اس نے فوری طور پر تھیلوں کے منہ بندھوا کر انھیں دفتر ہی کے ایک کمرے میں مقفل کرا دیا۔

⊛

انگریز شیڈرڈ ڈیڑھ ماہ سے یوں ہی کھڑا تھا۔ اسے خریدنے

والوں میں باہمی اختلاف تھے یا مزدور میسر نہیں تھے وجہ کچھ بھی
رہی ہو لیکن گولڈن بیچ والے یہ جانتے تھے کہ اس دیو ہیکل بحری
جہاز پر توڑ پھوڑ کا آغاز نہیں ہو سکا تھا۔ ان دنوں تو ویسے بھی
چڑھتے چاند کی وجہ سے پانی بہت بڑھ چکا تھا جن جہازوں پر
ابھی ڈھانچوں کی کٹائی اور توڑ پھوڑ کا کام ہو رہا تھا، ان سے
بھی مال اتارنے کا سلسلہ کئی روز سے موقوف تھا۔ جس دن بھی
پانی ذرا اترتا' دیو ہیکل کرینیں حرکت میں آتیں اور سیکڑوں ٹن لوہا
اور فولاد شہر کے کارخانوں اور دکانوں کی طرف روانہ ہونا شروع
ہو جاتا۔

بظاہر پانی میں اپنے لنگروں کے سہارے ڈولتا ہوا الگزینڈر
ویران نظر آ رہا تھا اور ساحل سے اس کا تاریکی میں ڈوبا ہوا
وسیع و عریض ڈھانچا پھیکی چاندنی میں کسی آسیب کی طرح نظر آ رہا
تھا۔ لیکن اس کے نچلے حصے میں دو آدمی تشویش زدہ انداز میں
خاموش بیٹھے سگریٹیں پھونک رہے تھے۔ ویسے تو ان کا ٹھکانا
ایک ایسے اندرونی کیبن میں تھا، جہاں نرم بستروں سمیت جملہ
آسائشیں میسر تھیں اور وہ بیٹریوں سے چلنے والی روشنیاں بھی
بے دھڑک استعمال کرتے تھے کیونکہ وہاں ہونے والی روشنی کا
فضا سے یا آئل کا پرشر کے علاوہ کسی اور ذریعے سے دیکھا جانا ناممکنات
میں سے تھا۔ لیکن اس وقت وہ جہاز کے بغلی حصے میں ایسی جگہ
موجود تھے، جہاں دو پورٹ ہولز کے شیشے غائب تھے اور ان
میں سے خنک سمندری ہوا آ رہی تھی۔ وہ دونوں بار بار ان
پورٹ ہولز سے تاحد نظر پھیلے ہوئے سیاہ سمندر کی طرف دیکھتے
اور پھر اپنی جگہ آ بیٹھتے۔

یہ دوسرا موقع تھا کہ وہ الگزینڈر کو استعمال کر رہے تھے
ورنہ اس سے پہلے وسکی اور دوسری غیر ملکی شرابیں لانے والی
لانچ ان کے مخصوص روشنی کے اشاروں کے ذریعے مقررہ مقام پر
پہنچتی اور رات کی تاریکی میں ولایتی شراب کی ہزاروں بوتلیں
گڑھے میں ڈال کر اوپر سے ریت ڈال دی جاتی اور پھر ان
کے آدمی تھوڑی تھوڑی مقدار میں اس نشان زدہ جگہ سے زمین
کھود کر بوتلیں لے جاتے رہتے تھے۔ جب تک وہاں سے
آخری بوتل بھی نہ چلی جاتی' چوبیس گھنٹے ان کا ایک نہ ایک
مسلح آدمی دور رہ کر بوتلوں کی اس اجتماعی قبر کی حفاظت کرتا
رہتا تھا۔

اس طریقے میں دوہرا فائدہ تھا۔ لانچ سے مال اتار کر
براہ راست شہر منتقل کرنے کے لیے ساحل کے ان چند گنے چنے
حصوں میں سے کسی کا انتخاب کرنا پڑتا تھا، جہاں ٹرک وغیرہ
کی رسائی آسان ہو اور ایسا ہر ساحلی علاقہ چوکی کی نگرانی میں رہتا تھا
پھر ٹرک پر مال بار کرتے ہوئے اگر چھاپہ پڑ جاتا تو لانچ
آدمیوں سمیت کھلے سمندر میں فرار ہو جاتی مگر مال سے لدا
ٹرک بھی پکڑا جاتا جس کے ذریعے اصل وارداتیوں تک
رسائی ہو سکتی تھی لیکن گڑھوں میں مال دفن کرنے میں یہ سہولت
تھی۔ اس کارروائی کے لیے دشوار گزار ساحلی علاقے بھی منتخب
کیے جا سکتے تھے کیونکہ وہاں سے تھوڑی تھوڑی مقدار میں مال
نکال لے جانے کا کام جیپوں یا ایسی ہی دوسری فور وہیل ڈرائیو
گاڑیوں سے لیا جا سکتا تھا پھر اگر چھاپہ پڑتا تو صرف مال
پکڑا جاتا کوئی ایسی چیز پولیس یا کوسٹ گارڈز کے ہاتھ نہ لگتی
جس سے مال درآمد کرنے والے کی نشاندہی کا امکان ہوتا۔ پھر
بڑی آسانی یہ تھی کہ اندھیری راتوں میں لدے ہوئے ٹرک کا
شہر کی طرف سفر ناکہ بندیوں میں آ سکتا تھا جبکہ گڑھوں
میں مال لے جانے کے لیے چھوٹی گاڑیاں دن دہاڑے بھی
پورے اطمینان سے استعمال کی جا سکتی تھیں۔

مگر جب سے اسمگلنگ کا انسداد کرنے والے اداروں
کو اپنے حریفوں کے مقابلے میں اپنی کسمپرسی کا احساس ہوا تھا
بدل گئے تھے۔ اس مہم میں اخبارات نے بھی بھرپور تعاون
سرکاری اداروں کا ساتھ دیا تھا سب سے مضبوط ہو رہا تھا
فرسودہ مواصلاتی ذرائع اور دقیانوسی ہتھیاروں سے
نقل و حمل کے مالک اور اسٹین گنوں سے مسلح اسمگلروں کا
مقابلہ کرنا خودکشی اور وقتوں کو مذاق کا نشانہ بنانے کے مترادف
اس مہم کے نتیجے میں کوسٹ گارڈز کو طاقتور انجنوں والی
فور وہیل ڈرائیو گاڑیوں کا بیڑہ مل گیا تھا۔ جس کے نتیجے میں
اور دور دراز کے ساحلی علاقے بھی ان کے گشت کی زد میں آ گئے
پھر جدید قسم کی دوربینیں اور وائرلیس ملنے کے بعد تو صورتحال ہی
کر رہ گئی تھی۔ محکمے کے افسران اپنی کارگزاری دکھانے کے
لیے کچھ عرصے سے بحری راستوں کی دن رات کڑی نگرانی کرا رہے
اور شہر میں مال کی آمد دھیمی پڑ گئی تھی۔

ان دونوں کو کچھ علم نہیں تھا کہ الگزینڈر کس کی ملکیت
انھیں تو بس یہ حکم ملا تھا کہ چوری چھپے اس ناکارہ جہاز پر سوار
ہو جائیں اور کھلے سمندر کے رخ پر واقع پورٹ ہولز کے شیشے
توڑ کر جہاز پر مال اتروانے کا بندوبست کریں۔

الگزینڈر بالکل خالی تھا۔ اس لیے اس کے پورٹ ہولز
سطح سمندر سے خاصے بلند ہو گئے تھے لیکن پچھلی بار اندھیری رات
میں جہاز کے ساتھ لگنے والی لانچ کے عملے نے نہایت آسانی
ساتھ لگنے کے ڈبوں میں بند بوتلیں الگزینڈر کے نچلے حصے
اتار دی تھیں۔ وہ دونوں مال اتروانے کے بعد رات کے اندھ

بھی پانی میں تیرتے ہوئے واپس ہو گئے تھے لیکن آج جہاز پر پہنچنے کے بعد یہ دیکھ کر حیران رہ گئے تھے کہ پچھلے ہفتے جہاز پر تاریے جانے والے مال کا کہیں پتا نہیں تھا۔

ان کا خیال تھا کہ لوٹنے کے لیے قریب سے جانے والے جہازوں پر دیگر سازوسامان کے علاوہ رنگ روغن، تیل، بال بیرنگز اور فاضل پرزہ جات کی پیٹیوں کی بھی کثیر مقدار موجود ہوتی ہے۔ لہٰذا ان ہی کے ساتھ شراب کا ذخیرہ بھی ڈنکے کی چوٹ پر جہاز سے نکال لیا گیا تھا جس کا مطلب تھا کہ جہاز خود ان کے مالک کی ملکیت تھا یا وہ اس میں حصے دار تھا۔ ورنہ اتنے اعتماد سے انگریزینڈر کو اپنے بحری اڈے کے طور پر استعمال نہ کر پاتا۔

"سوا بارہ بج رہے ہیں۔" لمبوترے چہرے والے نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے اپنے ساتھی سے کہا۔

"بس سمندر کی طرف نگاہ رکھو۔ کسی بھی وقت اشارہ مل سکتا ہے۔" دوسرے نے اپنی گود میں پڑی ہوئی ٹارچ سے کھیلتے ہوئے کہا۔

تھوڑی دیر بعد کالی دور گہرے سیاہ سمندر کے سینے پر ایک سرخ روشنی چمکی جو چند ثانیوں تک برقرار رہ کر معدوم ہو گئی۔ وہ دونوں بے چینی سے اٹھ کر پورٹ ہول کے قریب پہنچ گئے۔ جہاز کے نچلے حصے سے ٹکرا کر دم توڑتی ہوئی موجوں کے ٹھنڈے ٹھنڈے جھاگ اڑ کر ان کے چہروں سے ٹکرانے لگے۔

چند سیکنڈ تک ان دونوں کی نگاہیں سمندر کے اسی حصے کی طرف جمی رہیں جدھر سرخ روشنی چمکتی دکھائی دی تھی پھر دوسرے نے اپنی ٹارچ کا رخ اسی طرف کر کے اسے جلا دیا اور ٹارچ کے شیشے سے سبز روشنی خارج ہونے لگی۔ تین بار ان اشاروں کا تبادلہ ہوا پھر دوسرے نے اپنی ٹارچ نیچے ڈال دی۔

وہ دونوں پورٹ ہول سے گہرے سیاہ سمندر میں جھانکتے رہے جہاں لہریں ہی لہریں نظر آ رہی تھیں پھر بادلوں سے ڈھکے ہوئے آسمان کا کوئی حصہ صاف ہوا اور دھندلائی ہوئی چاندنی ہر طرف بکھر گئی۔ اس پھیکی روشنی میں انھیں ایک لانچ کا تاریک ہیولا نظر آیا جو بتدریج واضح ہوتا جا رہا تھا۔

تقریباً دس منٹ بعد وہ لانچ کوئی آواز پیدا کیے بغیر انگریزینڈر سے آ لگی۔ اس کا انجن شاید لہروں کے شور میں پہلے ہی بند کر دیا گیا تھا۔ اس لانچ سے دو قوی الجثہ افراد رسہ تھامے یکے بعد دیگرے انگریزینڈر پر کود آئے اور انھوں نے وہ موٹا رسہ ایک مضبوط آہنی ستون سے باندھ دیا۔ اسی کے ساتھ گتے کی ان بوتلوں کے سائز کی پیٹیاں سرعت رفتاری سے اتاری جانے لگیں۔ لمبوترے چہرے والا آنے والوں کا ہاتھ بٹانے لگا۔ دوسرا الگ کھڑا پیٹیاں گنتا رہا۔

اندھیرے میں بجلی کی سی سرعت سے نقل و حرکت کرتے ہوئے ملاح اس وقت بھوت نظر آ رہے تھے۔ شاید مال کی منتقلی ان کے لیے اہم ترین مرحلہ تھا کیونکہ وہ سب ہی خاموش اور سنجیدہ تھے۔ بس ان کے ہاتھ اور پیر مشینی انداز میں چل رہے تھے۔

یہ کارروائی چل ہی رہی تھی کہ اچانک اندر والے چونک پڑے کیونکہ باہر سے یک بیک تیز روشنی کا انعکاس اندر در آیا تھا۔ لانچ کے عرشے سے کئی تحیر آمیز چیخیں ابھریں۔ پے در پے کئی چھپاکے سنائی دیے۔ شاید کچھ لوگ بوکھلا کر سمندر میں کود گئے تھے۔

"جو جہاں ہے وہیں رکا رہے۔" باہر میگا فون پر ایک تحکم آمیز آواز گونجی۔ "تمہاری لانچ اس وقت کوسٹ گارڈز کے نرغے میں ہے۔"

وہ آواز سنتے ہی جہاز کے اندر موجود لوگوں میں سنسنی پھیل گئی اور اندھیرے میں جس کا جدھر منہ اٹھا، وہ ادھر بھاگ لیا۔ باہر شراب لانے والی لانچ روشنی میں نہائی ہوئی تھی۔ غالباً اس پر دو طرف سے سرچ لائٹوں کی روشنی پھینکی جا رہی تھی اور فضا میں دو انجنوں کی غراہٹیں گونج رہی تھیں۔ شاید کوسٹ گارڈز کی لانچیں اپنی تمام روشنیاں گل کر کے ساحل پر لنگر انداز جہازوں کے قریب سے ہوتی ہوئی دو سمتوں سے نمودار ہوئی تھیں۔

لمبوترے چہرے والے نے آگے بڑھ کر پورٹ ہول کے ٹوٹے ہوئے شیشے سے باہر جھانکا تو اسے لانچ کے عرشے پر کئی آدمی ہاتھ اٹھائے ہوئے نظر آئے۔ دوسری طرف لانچ دھیمے دھیمے ہلکورے لیتی ہوئی جہاز سے دور سرک رہی تھی۔ شاید کسی نے اوپر فرار ہوتے ہوئے آہنی ستون سے بندھا ہوا رسہ کھول دیا تھا۔ تاکہ لانچ والوں کو بھاگ نکلنے کا موقع ملے تو وہ اس سے بھرپور فائدہ اٹھا سکیں۔

چند ثانیوں بعد اس لانچ کے عرشے پر کوسٹ گارڈز کا باوردی اور مسلح عملہ بھی نظر آنے لگا۔

❁

شہر میں ایک عجیب سی کیفیت تھی۔ معلوم ہوتا تھا کہ پولیس اور دوسرے محکمے منشیات فروشوں...... کی سپلائی بند کرنے پر تل گئے ہیں۔

زیر زمین دنیا کے ذہین لوگ بھی حیران تھے کہ یک بیک پولیس کی کارکردگی کی شرح اتنی بہتر کیسے ہو گئی۔ آبکاری والوں کو منشیات کی آمدورفت کا علم کیسے ہونے لگا۔ کوسٹ گارڈز صحیح وقت اور مقام پر کارروائی کیسے کر رہے تھے۔ بس ایسا معلوم ہو رہا تھا، جیسے کسی درویش نے قانون نافذ کرنے والے تمام اداروں کے

اہلکاروں کو کوئی تعویذ گھول کر پلا دیا ہو جس کے نتیجے میں انہیں جرائم اور مجرم اچانک ہی نظر آنے شروع ہو گئے ہوں۔

ایک دن کی قلیل مدت میں منوں کے حساب سے چرس پکڑی گئی تھی۔ ولایتی شراب کی سیکڑوں بوتلیں ضبط کی گئی تھیں۔ لیاری اور کورنگی کے علاقے میں دیسی شراب تیار کرنے کی دو بھٹیاں تباہ کی گئی تھیں۔ اس کے علاوہ چھوٹے موٹے چھاپے گنتی سے خارج تھے۔ ایک دن کی اس کارروائی نے زیر زمین دنیا کے سربراہوں اور دہ لوگوں کو بوکھلا کر رکھ دیا تھا، جس کے نتیجے میں ایک دوسرے کے لہو کے پیاسے لی مارکیٹ کے ایک ٹھکانے پر صورت حال کا جائزہ لینے کے لیے جمع ہوئے تھے۔

"مجھے معلوم ہوا ہے کہ بڑے تھانیداروں کے سلسلے میں مخبری ہوئی ہے۔" عبداللہ نے ہر ایک کا جائزہ لیتے ہوئے گمبھیر آواز میں کہا۔ "مجھے تو معلوم ہوتا ہے کہ ہمارے کارکنوں میں کس طرح کالی بھیڑیں شامل ہو گئی ہیں ورنہ میں اتنا جانتا ہوں کہ اس طرح بے خبری میں میرا مال کبھی نہیں پکڑا گیا۔"

"کالی بھیڑیں!" لعل خان نے فکر مندانہ لہجے میں دہرایا۔ "اگر تمہاری بات درست ہے تو کالی بھیڑیں خاصی منظم معلوم ہوتی ہیں۔ سب نے ایک ہی دن اپنی اپنی معلومات حکام تک پہنچائی ہیں۔ بات ذرا کچھ سمجھ میں نہیں آتی۔"

"مجھے ایکسائز کے ایک سپاہی نے خود بتایا ہے۔" عبدالصمد لعل خان کی طرف متوجہ ہو گیا۔ "اگر معمول کی بات ہوتی تو شاید مجھے بھی خبر نہ ہوتی مگر مخبری اوپر ہوئی تھی اور اوپر کے احکام کا ماننا نچلے عملے کے بس سے باہر ہو جاتا ہے۔"

"اپنے اپنے گریبان میں نگاہ ڈالو۔" مکھن خان کی پاٹ دار آواز گونجی۔ "ایسا تو نہیں کہ اپنے اپنے لالچ میں ہم خود ہی ایک دوسرے کا گلا کاٹ رہے ہوں۔"

چند سیکنڈ تک جیسے پر موت کا سا سناٹا طاری رہا۔ نگاہیں دوسروں کے چہروں پر پھسلتی رہیں۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے ہر ایک دوسروں کی زبان سے اعترافات سننے کا منتظر ہو۔ پھر اچانک سب نے ایک ساتھ بولنا شروع کر دیا۔ ہر بولنے والا مکھن خان کی رائے پر سخت برہمی کا اظہار کر رہا تھا جیسے اس نے ان سب کو کوئی گندی سی گالی دے ڈالی ہو۔ ہر ایک کا یہی خیال تھا کہ آپس کی رقابتیں علیحدہ بات تھی۔ ایسے معاملات کو وہ آپس میں نمٹانا خوب جانتے تھے۔ ان میں کوئی اتنا گرا ہوا نہیں تھا کہ اپنے کسی رقیب کو زک پہنچانے کے لیے سرکاری اہلکاروں سے مدد کے لیے رجوع کرتا۔

"پھر یہ بتاؤ کہ شہر میں ایک دم کیا ہونے لگا ہے؟" مکھن خان کا گونجیلا سوال اس ملے جلے شور پر حاوی تھا۔ "کوئی تو وجہ ہو اس کی؟"

"بھائی میں تو سیدھی سی بات جانتا ہوں۔" لعل خان دونوں ہاتھ اٹھا کر بولا۔ "ہم دھندا کرنے والے لوگ ہیں ان سے مقابلہ کرنے میں سراسر نقصان ہی نقصان ہے۔ جب تک بدمعاشیاں چل رہی ہیں چپ چاپ ہاتھ کھینچ لو۔ ذرا سناٹا ہو تو پھر میدان میں آ جائیں گے۔"

"تم لوگ تو موٹی اسامیاں ہو۔" ٹھاکر کے نام سے مشہور دلال کی طنزیہ آواز ابھری۔ "دس پانچ دن غوطہ لگاؤ گے تو تم پہلو بچی پر گزارا کر لو گے مگر ہمارے بندوں کا کیا ہوگا جو روز کے روز مال بیچ کر اپنا دال دلیا کماتے ہیں۔"

"یہ مسئلہ تو سب کو معلوم ہے لعل خان!" عبداللہ کا لہجہ طنزیہ تھا۔ "ہم یہاں صرف اس لیے جمع ہوئے ہیں کہ اس مخبری کا توڑ کریں اور پتا چلائیں کہ شہر میں کون ہمارے دھندے کا دشمن ہو رہا ہے۔"

"پتا چلا لو تو مجھے بھی بتا دینا میرے بھائی!" لعل خان کے ہونٹوں پر استہزائیہ مسکراہٹ ابھر آئی۔ "اس کے دس چوتے ہیں۔ ابھی تک ان اڈوں کے خلاف کوئی کارروائی نہیں ہوئی مگر ڈر ہے کہ

آج زیادہ تر ٹھکانے بند پڑے ہیں۔" ٹھاکر تاسفانہ لہجے میں بولا۔ "لڑکے بھوکے مر جائیں گے۔"

"یہاں اپنی چمڑی کی فکر ہے اور یہ لڑکوں کو رو رہا ہے۔" چوہدری برہم ہو گیا۔ "ایسے نشے باز نشے کے بغیر رہ نہیں سکتے۔ اڈے بند ہیں تو کیا ہوا۔ آس پاس چل پھر کر دیکھو۔ ہوگا۔ ایسے میں گاہک بھی خوشی خوشی ایک کا سوا دے جاتا ہے۔"

"ایک آدھ روز تو گاڑی چل جائے گی مگر پھر مال کہاں سے ملے گا؟" ٹھاکر بولا۔ "شہر کے مائی باپ تو سب یہاں بیٹھے ہیں۔"

"تو اپنا دل چھوٹا نہ کر بھائی!" مکھن خان پھر بول پڑا۔ "کوئی پنچایت نہیں ہے جس کا فیصلہ سب مانیں گے۔ جو خطرہ مول لے گا، وہ دوگنا نفع بھی کمائے گا۔ یہاں سب ہاں میں ہاں ملائیں گے مگر باہر ہر ایک اپنی مرضی کرے گا۔"

وسیع کمرے میں ایک مرتبہ پھر شور ہونے لگا۔ مکھن خان کو ٹوکنے میں وہی لوگ پیش پیش تھے جو اس سنگین صورت حال میں رسک لے کر ایک کے چار بنانے کی فکر میں پڑے ہوئے تھے۔ انہیں ڈر تھا کہ مکھن خان کی بار بار کی تکرار پر کہیں اس بے قاعدہ اجلاس میں کوئی ایسی تجویز نہ منظور کر لی جائے جس کے نتیجے میں ان کے سنہرے خوابوں کی تکمیل کا معاملہ کھٹائی میں پڑ جائے۔ الغرض وہ اجلاس کسی نتیجے پر پہنچے بغیر برخاست ہو گیا۔

جہانگیر کا سینہ فخر سے پھولا ہوا تھا۔ اس کے آدمیوں نے
ری محنت سے کام کیا تھا۔ طارق اور نادر نے بھی بہت پھرتی
ئی تھی جس کے نتیجے میں شہر میں نوادراتی نقشوں کا کال پڑ گیا
اور زمین میں دھنسے کرنے والوں پر ایسا سوگ طاری ہوا
یا جیسے وہ سب اپنے قریبی اعزہ کو اجتماعی قبر میں دفن کر کے
ئے ہوں۔

اسے عیسٰی خان کو رقم پہنچانے کا کام بھی سونپا گیا تھا جو
س نے نہایت خوش اسلوبی سے پایۂ تکمیل تک پہنچا دیا تھا۔ اس
ایک کارکن کسی زمانے میں مشہور نقب زن رہ چکا تھا۔ پھر ایک
ردات میں موقع سے رنگے ہاتھوں گرفتاری کے بعد پانچ سال
قید با مشقت سنائی گئی تو اس نے دل ہی دل میں آئندہ کے
یے اس کام سے توبہ کرلی تھی۔ جیل سے باہر آیا تو اسے اپنی
ہ یاد تھی۔ لہٰذا اس نے کوئی سیدھا سادا دھندا اختیار کرنا
ا لیکن ہر جگہ اس کا ماضی آڑے آتا رہا۔ چھوٹے ہوٹل کی ایک
وٹل میں نوکری کرلی لیکن تیسرے دن جب ایک جیب تراش
ہوٹل کے مالک کو اس کے داغ دار ماضی سے آگاہ کیا تو اسے
ن دن کی اجرت دیے بغیر کھڑے کھڑے نوکری سے جواب
ے دیا گیا لیکن اس نے ایسے مخدوش حالات میں بھی نقب زنی
ے پرانے پیشے سے رجوع نہیں کیا اور جب نوبت فاقوں تک
پہنچ گئی تو وہ ایک چرس فروش سے جا ٹکرایا۔ پھر رفتہ رفتہ وہ
ہانگیر کے کارندوں میں شامل ہوگیا۔ جہانگیر کو معلوم تھا کہ وہ شخص
یا تالا دیکھنے کے بعد چابی تیار کر لینے کے فن میں ماہر تھا لہٰذا
س نے اپنے طے کردہ لیٹر بکس کی دو دوہری چابیاں بنوانے کے لیے
سی کا انتخاب کیا اور دونوں چابیوں کی کارکردگی سے مطمئن ہونے
کے بعد ایک چابی لفافے میں بند کر کے ایک گداگر کے ذریعے
عیسٰی خان کو بھجوا دی۔ وہ دوپہر تک گداگر اسی وقت تک گداگری کی
نگرانی کرتا رہا تھا جب تک وہ عیسٰی خان کے دفتر میں داخل
ہوگیا چند منٹ بعد اس نے ایک پبلک بوتھ سے عیسٰی خان کو
فون کیا اور چابی کے بارے میں اپنے استفسار کا جواب اثبات
میں ملنے پر سلسلہ منقطع کر دیا۔

شام ڈھلے رقم لیٹر بکس میں بند کر کے جہانگیر نے اسے
دوبارہ فون کیا اور لیٹر بکس کا محل وقوع بتاتے ہوئے رقم حاصل
کرنے کا طریقہ بتایا تو عیسٰی خان کو پہلی بار اس چابی کی افادیت
کا علم ہوا۔ پھر نصف گھنٹے بعد ہی جہانگیر نے اس امر کی تصدیق
کرلی کہ پوری رقم عیسٰی خان کو مل گئی تھی۔

طلال کامیابیوں کے باوجود وہ خاصا اداس تھا کیونکہ

ٹرانسمیٹر پر بار بار کی کوششوں کے باوجود ڈوی وون کی طرف سے
کوئی جواب نہیں مل رہا تھا۔ ایک بار بی فور کے لیے پیغام نشر
کیا تو دوسری طرف سے کسی نسوانی آواز نے بی فور کی عدم موجودگی
کی اطلاع دیتے ہوئے اس سے پیغام دریافت کرنا چاہا لیکن جہانگیر
نے کچھ بتانا مناسب نہیں سمجھا کیونکہ بی فور نے ایسے کسی موقع کے
لیے اسے کوئی ہدایت نہیں دی تھی۔

پولیس، کوسٹ گارڈز اور انسداد منشیات کے عملے کی بھرپور کارروائی
کے نتیجے میں فوری طور پر تو بازار میں سناٹا چھا گیا تھا لیکن بعض
ذرائع نے ہیروئن کی فوری خریداری میں دلچسپی کا اظہار کیا تھا۔
اسے یہ اطلاعات نادر اور طارق سے ملی تھیں اور اس نے انھیں
فوری طور پر سودے کرنے کا اختیار دے دیا تھا۔

اسے قوی امید تھی کہ نئی حکمت عملی کے نتیجے میں ہیروئن کی
مانگ میں ایک دم تیزی پیدا ہوگی۔ وہ برآمدے میں بید کی
آرام کرسی پر نیم دراز تھا کہ اچانک اس کی بیوی سلمٰی کی آواز
نے اسے چونکا دیا ”یہاں بیٹھے کیا سوچ رہے ہو؟ معلوم ہوتا
ہے کہ تمھیں دن بدن تنہائی سے پیار ہوتا جا رہا ہے۔“

جہانگیر اس کی طرف مڑا اور مسکراتے ہوئے بولا ”جب
سے تم لاہور سے آئی ہو، ہر وقت تنقید کا موقع تلاش کرتی رہتی
ہو۔ میں منتظر تھا کہ تم چائے لے کر یہیں آؤ گی۔“

”چائے خواب گاہ میں پڑے پڑے ٹھنڈی ہو چکی ہے۔“
وہ اس کے سامنے پڑی ہوئی خالی کرسی پر بیٹھتے ہوئے بولی۔
”تم سچ سچ بتاؤ جہانگیر! تمھیں کیا پریشانی ہے؟ تم ہر وقت
چُپ چُپ سے رہتے ہو۔ زیادہ وقت باہر گزارنے کی کوشش
کرتے ہو اور گھر میں ہوتے ہو تو مجھ سے بچے بچے پھرتے ہو
جیسے مجھ سے اکتا گئے ہو۔ میں اس گھر میں اور اس شہر میں صرف
تمھاری وجہ سے آئی ہوں۔ تم خود ہی انصاف سے بتاؤ کہ میں
کب تک اور کس دل سے تمھارا یہ رویہ برداشت کروں؟“

”تم تو اچھی خاصی تقریر کر لیتی ہو۔“ جہانگیر نے بات مذاق
میں اڑانے کی کوشش کی مگر سلمٰی کے بشرے پر چھائی ہوئی سنجیدگی
میں فرق نہ پڑتے دیکھ کر اسے بھی سنجیدہ ہونا پڑا۔ ”تمھیں وہم
ہونے لگا ہے سلمٰی! بس تم نے یہ سمجھ لیا ہے کہ میں تم سے دور
رہنے کی کوشش کرتا ہوں، لہٰذا میری ہر حرکت کو تم اسی زاویے
سے دیکھتی ہو۔“

وہ چند ثانیوں تک اسے ملامت آمیز نظروں سے گھورتی
رہی پھر اداس لہجے میں بولی ”مجھے مجبور نہ کرو جہانگیر! ایسا نہ
ہو کہ تم سے میرے سوال کا جواب ہی نہ بن پڑے۔“

”یہی تو خرابی ہے کہ تم سوچتی زیادہ ہو۔“ وہ کرسی میں سیدھا

ہوتا ہوا بولا۔ "اگر یہ بات دل میں رکھنے کے بجائے مجھ سے تبادلہ خیال بھی کرتی رہا کرو تو اس ذہنی گھٹن سے بچی رہو گی جو تمہیں میرے خلاف اکساتی رہتی ہے۔"

"اچھا پھر یہ بتاؤ کہ میاں بیوی میں ایسا کون سا پردہ ہوتا ہے کہ پچھلے ڈیڑھ گھنٹے میں تم کم از کم دو بار خود کو مختلف کمروں میں بند کر چکے ہو!" تھوڑے سے توقف کے بعد وہ جارحانہ لہجے میں پوچھ بیٹھی اور جہانگیر کا دل اچھل کر حلق میں آگیا۔ ٹرانسمیٹر پر ڈی ون یا ڈی فور سے رابطہ قائم کرنے کی کوشش کرتے ہوئے وہ یہی سمجھ رہا تھا کہ وہ سلمیٰ کی آنکھوں میں دھول جھونکنے میں کامیاب ہو گیا ہے لیکن وہ اس کی ایک ایک لمحہ نگرانی کر رہی تھی۔

"مجھے ایک پرانی ڈائری کی تلاش ہے۔" جواب دیتے ہوئے اس نے خود اپنے چہرے پر کمزوری غالب آتی محسوس کی۔ "وہی ڈھونڈ رہا تھا!"

"اندر سے بولٹ چڑھا کر؟" اس نے استہزائیہ لہجے میں کہا۔ "مجھے بتایا ہوتا، میں خود تمہیں اس ناکارہ ڈائری کی تلاش میں مدد دیتی۔"

"بولٹ نہیں چڑھایا تھا، صرف دروازہ بند کیا تھا۔" جہانگیر نے ٹھکے ہوئے انداز میں مزاحمت کی کوشش کی۔

"جھوٹ مت بولو جہانگیر!" سلمیٰ کی تیوریاں تن گئیں۔ "تم سمجھ رہے تھے کہ میں غافل ہوں مگر میں ایک ایک لمحے تمہاری نگرانی کر رہی تھی۔ میں نے دروازے پر دباؤ ڈال کر دیکھا تھا۔ مگر وہ اندر سے بند کر لیا گیا تھا۔ پرانی ڈائری تلاش کرنے کے لیے آخر اتنی رازداری کی کیا ضرورت تھی؟"

جہانگیر اسے غصیلی نگاہوں سے گھورنے لگا۔ "بڑے شرم کی بات ہے کہ تم اپنے شوہر کا پیچھا کرتی ہو۔ کمرہ بند بھی تھا تو کیا غضب ہو گیا! میں اکیلا ہی تھا نا! یا میرے ساتھ تم نے کسی لڑکی کو اس کمرے میں داخل ہوتے دیکھ لیا تھا جو اس قدر تجسس میں مبتلا ہو گئی ہو؟"

"میں بس بتا رہی ہوں کہ ان حالات میں یہاں رہنا میرے بس سے باہر ہے۔" وہ رندھی ہوئی آواز میں بولی۔ "اگر تم نے اپنا رویہ تبدیل نہ کیا تو میں یہاں رہ کر پاگل ہونے کے بجائے لاہور جانا پسند کروں گی!"

وہ اٹھ کر چلی گئی اور جہانگیر سوچ میں پڑ گیا۔ ان چاروں میں ڈی فور اور فاروق مجرد تھے۔ جبکہ نادر خان اور وہ خود شادی شدہ تھا۔ جہاں تک نادر خان کا تعلق تھا، اس کی بیوی برسوں سے جانتی تھی کہ اس کا شوہر اپنے سیدھے دھندوں سے روزی کماتا ہے۔ لہٰذا اس کے جھگڑنے کا امکان ہی نہیں تھا۔ پھر حکم کا بندہ تھا۔ اس کی ذمے داری صرف اتنی تھی کہ حکم ملتے وہ بجا لائے اور اپنے آدمیوں کے ذریعے تعمیل کرائے۔ اس سے آگے وہ اپنے وقت کا مالک تھا لیکن جہانگیر پر بھاری ذمے داریاں عائد تھیں۔ وہ اپنے آدمیوں کو تقسیم کار اور پھر ان کی کارکردگی کے باعث اسے اپنے شب و روز پر کوئی اختیار نہیں تھا۔ جب سے ان کا رابطہ برقرار تھا، ڈی فور دن یا رات کے کسی بھی وقت اس سے رجوع کر بیٹھتا تھا اور اب ٹرانسمیٹر چھن جانے کے بعد یہ دشواری پیدا ہو گئی تھی کہ وہ اس اپریشن پر کس طرح رابطہ قائم کرے کہ سلمیٰ کے شبہات کو مزید تقویت نہ ملے۔

گھر میں ہر وقت ٹرانسمیٹر اپنے سینے سے لگائے رکھتا کہ کہیں اچانک اس پر کوئی کال نہ آجائے۔ یہی اندیشہ تھا کہ کسی وقت اس کی لاعلمی میں سلمیٰ سن کر اس کی طرف متوجہ نہ ہو جائے۔ اگر کسی وقت وہ قریب ہونے کی کوشش کرتی تو لباس میں ٹرانسمیٹر کا راز فاش ہو جانے کے خوف سے اسے پرے ہٹانے پر مجبور ہونا پڑتا۔ پھر رات کو سونے سے قبل وہ ٹرانسمیٹر سلمیٰ کی نظر سے بچا کر گیراج میں منتقل کرنا نہ بھولتا تھا۔ اس نے غور کیا تو اس نتیجے پر پہنچا کہ سلمیٰ کی بدگمانی بلاجواز نہیں تھی۔ وہ خود ہی اسے اپنی طرف سے بدظن کرتا رہا تھا۔ اور اس میں ڈی فور کے ذریعے ملنے والے ٹرانسمیٹر کا بڑا دخل تھا۔

اس نے فیصلہ کر لیا کہ جب بھی کسی سے رابطہ ہو، وہ اپنے گلے کی اس گھنٹی کے بارے میں ضرور کوئی فیصلہ کر لے۔ دن رات جان سے لگائے پھرنے کے بجائے اگر پیغامات کے تبادلے کے اوقات مقرر ہو جاتے تو اس کی مشکلات کم ہو سکتی تھیں اور وہ سلمیٰ کو کسی شبے کا موقع دیے بغیر مقررہ وقت میں ٹرانسمیٹر سمیت اپنی کار میں گھر سے باہر جا سکتا تھا۔ گروہ کے تعلق کے علاوہ ڈی فور اس کا پرانا دوست بھی تھا۔ معلوم یا کہ اسی نے جہانگیر تک ٹرانسمیٹر بھی اس کے ذریعے پہنچایا تھا۔ لہٰذا جہانگیر نے سوچا کہ ڈی ٹو یا ڈی فور سے اس موضوع پر بات کرنے سے قبل ڈی فور سے مشورہ کر لے لیکن فوراً ہی خیال آیا کہ ان دنوں ڈی فور سے ان سب کو دور رہنے کے احکام ملے ہوئے تھے جس کی خلاف ورزی کا مطلب اوپر والوں کے عتاب کو دعوت دینا تھا۔

سلمیٰ جن تیوروں کے ساتھ اٹھ کر گئی تھی، ان کی بنا پر جہانگیر کو اندازہ تھا کہ وہ خواب گاہ میں مسہری پر لیٹی ہوگی۔

بے دردی ہوگی۔ وہ اسے دل و جان سے چاہتا تھا اور اس کی زندگی میں جہانگیر کے ارادے کا قطعی دخل نہیں تھا۔ لہٰذا اس خیال سے اٹھ کر خواب گاہ میں جا کر اپنی سلمیٰ کو منانے لگا۔ ابھی وہ دوسرا قدم بڑھا رہا تھا کہ اسے اپنی جیب سے بیپ کی دھیمی آواز سنائی دینے لگی اور وہ بوکھلاتے ہوئے باتھ روم میں داخل ہو کر تیزی سے سیڑھیاں عبور کرتا ہوا اوپر کی چھت پر پہنچ گیا۔

اس نے ٹرانسمیٹر آن کیا تو اس پر بی فور بھرائی ہوئی آواز میں اسے پکار رہا تھا۔

"تمہاری کارکردگی بہت شاندار جا رہی ہے۔" بی فور نے جہانگیر کا جوابی سگنل سننے کے بعد کہا۔ "اخبارات کے علاوہ بازار سے آنے والی خبریں بھی بہت حوصلہ افزا ہیں بس کچھ دن اور یہی صورت حال برقرار رہنی چاہیے۔ مال کی کیا پوزیشن ہے؟ اوور"

"اگلی ہدایات تک دباؤ برقرار رہے گا سر!" اس نے دھیمی آواز میں کہا۔ "آج تک صورت حال کے بارے میں مارکیٹ چلانے والے بڑے تاجروں کے سربراہ اور دو لوگوں کا ایک اجلاس بھی کسی نتیجے پر پہنچے بغیر ختم ہو گیا۔ دوسری طرف بازار میں مال کی فوری مانگ پیدا ہو گئی ہے... اوور"

"آج سے ہر روز ایک تازہ کھیپ جیوا فونٹا جیسی رہے گی۔ مال لانے والے دو افراد ہوں گے وہ اپنا نام بلیک برادرز بتائیں گے۔ رقم بھی ان ہی کو ادا کی جائے گی... عیسیٰ خان کا معاملہ کیسا رہا؟ اوور"

"اسے مقررہ طریقے سے رقم پہنچا دی گئی۔ اوور" جہانگیر نے مختصراً بتایا۔

"اسے ادا کی جانے والی رقم تم پہلی ادائیگی میں سے منہا کر لو گے۔ عیسیٰ خان پر کچھ دن نگاہ رکھنی ہوگی کہ وہ دوبارہ چرس فروشی میں ملوث نہ ہونے پائے... اوور"

"طارق کے بارے میں کیا حکم ہے سر؟ اوور" اس نے ڈرتے ڈرتے سوال کیا۔

"اچھا کیا کہ تم نے یاد دلا دیا۔ اسے فی الحال الگ ہی رکھو۔ مقرب خان ضرور راستے سے ہٹا دیا گیا لیکن اس کے کئی ساتھی قتل والی شام طارق کو ہراساں کرتے رہے تھے، وہ واقف ہو سکتے ہیں کہ مقرب خان اپنے قتل سے پہلے کس کی راہ پر تھا۔ کچھ روز تک ان کے ردعمل کا انتظار کرنا ہو گا... اوور اینڈ آل"

سلسلہ منقطع ہونے کے بعد جہانگیر نے ٹرانسمیٹر آف نہیں کیا۔ بی فور نے تو اپنی بات مکمل کر لی تھی لیکن اس کی بات شاید ابھی مکمل نہیں ہوئی تھی لہٰذا اس نے دوبارہ رابطہ قائم کر لیا۔

"اب کیا بات ہے... اوور" دوسری طرف سے بی فور نے جواب دیتے ہوئے سوال کیا۔

"میرا ذاتی مسئلہ ہے سر! میری بیوی میری سرگرمیوں سے لاعلم ہے۔ ٹرانسمیٹر کی وجہ سے مجھے الجھن ہے کہ یہ اس کی نگاہ میں نہ آ جائے۔" جہانگیر نے جھجکتے ہوئے کہا۔ "مجھے گھر میں ہوتے ہوئے بھی محتاط رہنا پڑتا ہے کہ نہ جانے کب آپ کی کال آ جائے۔ اوور"

"پھر کیا چاہتے ہو؟ اوور" بی فور کی آواز سے ناگواری مترشح تھی۔

"سر اگر کوئی دشواری نہ ہو، میرا مطلب ہے کہ کام کو متاثر کیے بغیر پیغامات کے تبادلے کے لیے کوئی وقت مقرر ہو سکے تو میرے لیے بہت آسانی پیدا ہو جائے گی۔" اس نے کہا۔ "اور میں بہت سی گھریلو دشواریوں سے بچ جاؤں گا۔ اوور"

"میں تمہاری الجھن سمجھ رہا ہوں۔" سپاٹ لہجے میں جواب ملا۔ "مجھے کال کرنی ہوگی تو آٹھ اور ساڑھے آٹھ کے درمیان کروں گا۔ تم اپنی ضرورت کے تحت کسی بھی وقت رجوع کر سکتے ہو۔ اگر میں نہ ملوں تو بی فور کی کال ریسیو کرنے والی لڑکی کو بلا جھجک پیغام نوٹ کرا سکتے ہو... اوور"

"بہت بہت شکریہ سر!" جہانگیر تشکر آمیز لہجے میں بولا۔ "آپ نے میری بہت بڑی دشواری رفع کر دی ہے۔ اوور"

"اوور اینڈ آل۔" دوسری طرف سے اختتامی فقرہ ادا کر کے بات ختم کر دی گئی اور جہانگیر ٹرانسمیٹر آف کر کے نیچے اتر آیا۔ وہ خواب گاہ میں پہنچا تو سلمیٰ اس کی توقع کے عین مطابق بستر پر اوندھی پڑی سسکیوں کے ساتھ رو رہی تھی۔

جہانگیر نرم قالین پر بے آواز قدموں سے آگے بڑھا اور آہستہ سے الماری کی پشت والی کرسی کے قریب پہنچ گیا۔

●

اس منظر سے قبل مشرقِ بعید کے بارے میں ذہنی تصورات کچھ زیادہ اچھے نہیں تھے کیونکہ اس کی دانست میں ستواں ناک اور بڑی بڑی آنکھیں حسن کے بنیادی لوازم تھے۔ ان اوصاف کی موجودگی میں سرخ رنگ اور نسل کی عورت کو دلکش قرار دیا جا سکتا تھا لیکن جہاں قومی پیمانے پر چپٹی ناکیں پائی جاتی ہوں اور پھیلے ہوئے چہروں میں ننھی ننھی آنکھیں عام ہوں، وہاں حسن کا تصور ہی بے معنی تھا البتہ حسن خرید و فروخت کے لیے وہ اس علاقے کو جنت تصور کرتا تھا لیکن ٹوکیو پہنچنے کے بعد اس کے سارے پرانے نظریات درہم برہم ہو کر رہ گئے تھے۔ ٹوکیو کے پُرہجوم راستوں، بازاروں اور تفریح گاہوں میں اسے بے شمار دراز قد

جاپانی لڑکیاں نظر آئیں جن کے خدوخال اس خطے کی روایات کے برعکس خاصے تیکھے تھے لیکن ذہنی تو بس چپٹی ناکوں اور چھوٹی چھوٹی آنکھوں پر ہی ریشہ خطمی ہوتا رہا۔ تصویروں کے برعکس نسوانی حسن اپنی تمام تر لطافتوں کے ساتھ ان زندہ پیکروں میں ہی جھلکتا تھا جو اپنے ایک ایک نقش سے مقامی معلوم ہوتے تھے۔

ہوٹل سے اس شخص کو فون کیا، جس کے ذریعے اس نے رہائشی ہوٹل کا انتخاب کرنے کے علاوہ خاصی مقدار میں مقامی کرنسی بھی حاصل کی تھی۔ سوکوموتو ایک جاپانی نژاد خوش مزاج نوجوان تھا، جس سے ڈینی ائیرپورٹ پر باس کی ہدایت کے مطابق ملا تھا اور وہ فوراً ہی ڈینی کے ساتھ ائیرپورٹ سے شہر روانہ ہو گیا تھا۔

”میں بڑی الجھن میں پڑ گیا ہوں دوست!“ ڈینی نے فون پر سوکوموتو کی آواز پہچانتے ہی انگریزی میں کہا۔

”کس سے لڑ تو نہیں بیٹھے؟“ سوکوموتو نے گھبرائے ہوئے لہجے میں بلاتوقف سوال جڑ دیا۔

”جیب خاصی ہلکی ہو چکی ہے۔ اس سلسلے میں تم کہاں تک میری مدد کر سکو گے؟ میرا خیال ہے کہ یہاں رہتے ہوئے مجھے اخراجات پر قابو پانا دشوار ثابت ہوگا۔“

”اوہ! تم نے تو مجھے پریشان کر دیا تھا۔“ دوسری طرف سے ایک گہری سانس کی آواز کے ساتھ کہا گیا۔ ”پیسے کی بالکل فکر نہ کرو۔ ہوٹل میں ہی ٹھہرے رہو۔ میں تھوڑی دیر میں پہنچ رہا ہوں۔“

اس کے جواب سے ڈینی کو خاصا اطمینان ہوا اور اس نے انٹرکام پر روم سروس کو فون کر کے ساکی کی بوتل کمرے ہی میں منگوالی اور سوکوموتو کے انتظار میں اپنے حسین تجربات کی یادوں میں کھو گیا۔

کراچی سے روانہ ہوتے ہوئے وہ وہاں کے سارے حساب چکا کر چلا تھا۔ باس کی ہدایت کے مطابق روانگی سے پچھلی رات اس نے دو نوں ٹرانسمیٹر گلشن اقبال والی عورت کو پہنچا دیے تھے، جس سے وہ لیڈی زولا کے حوالے سے مل چکا تھا لیکن اسے یہ دیکھ کر حیرت ہوئی تھی کہ اس دوسری ملاقات میں اس عورت کا رویہ سنجیدہ اور باوقار رہا تھا جس کا مطلب تھا کہ پچھلی بار اس نے باس کی ہدایت پر ڈینی کا امتحان لینے کے لیے دانستہ شوخیوں اور آوارہ مزاجی کا ڈرامہ رچایا تھا۔

اپنے سفر کا پہلا مرحلہ اس نے نہایت خوش اسلوبی سے طے کیا تھا۔ نہ صرف کراچی ائیرپورٹ سے ہیروئن نکال لانے میں کامیاب ہو گیا تھا بلکہ وہ پیکٹ دوران پرواز ویلا ائیرپورٹ کے

حوالے کر کے اس اہم ترین بار سے سبکدوش ہو گیا تھا۔ خوش قسمتی تھی کہ ایمسٹرڈم کے انٹیلی جنس والوں نے ویلا کو اس مشن کے لیے منتخب کیا تھا جو اپنے فرائض کی ادائیگی کے بارے میں بھی بہت حساس تھی۔ [illegible] کے محدود کیبن کے بجائے اس نے زیادہ بہتر جگہ کی علیحدہ نشستوں پر ڈینی کے ساتھ طے کیا تھا۔ [illegible] اوقات کی تبدیلی کے مدنظر ایئرلائن کے عملے نے [illegible] کے کھو کر دھندلائی ہوئی روشنیوں میں مسافروں [illegible] بندوبست کیا تو وہ دونوں وہیں سے مستقل [illegible] آخرکار وہ بنکاک ائیرپورٹ پر اس سے [illegible] سارے راستے اس سے یہ پوچھنے کی مہلت [illegible] کب تک اس سے ٹوکیو میں آ رہے گی۔

اس سفر میں ڈینی اس ادھیڑ عمر شخص [illegible] بھی خاصا محظوظ ہوا تھا جو کراچی سے اس کے [illegible] میں سوار ہوا تھا اور اسی کے پیچھے بیٹھا تھا۔ [illegible] کیبن سے غائب ہونے پر شاید وہ تجسس [illegible] اور پھر آخرکار اپنی بڑھتی ہوئی توند پر سلوٹ [illegible] کلاس کی راہداری کے اس آخری گوشے میں آ [illegible] وہ دونوں محض ریڈنگ لائٹس جلائے زندگی [illegible] پہلوؤں پر گفتگو کرنے میں مصروف تھے۔

ان پر اچانک نگاہ پڑتے ہی بڈھا [illegible] تھا پھر ڈھٹائی سے مسکراتا ہوا ان کے قریب آ [illegible] کے چہرے پر ناپسندیدگی کے آثار ابھر آئے تھے اور [illegible] انداز میں اس کی طرف متوجہ ہوا تھا۔ مگر وہ [illegible] لہجے میں ڈینی سے اردو میں مخاطب ہوا تھا: ”پان تو آپ کے پاس ہے؟“

”سپاری ہے، اگر اس سے گزارہ ہو جائے تو“ [illegible] جلے بھنے لہجے میں کہا۔

ڈینی کے رویے نے اسے ایک دم پسپائی پر مجبور کر دیا اور وہ زیر لب کچھ ناقابل فہم الفاظ بڑبڑاتا ہوا واپس ہو لیا۔

اگر ویرا کے بچھڑنے کے بعد وہ بڈھا اس کا [illegible] تو شاید ڈینی اسے فرسٹ کلاس کیبن میں مزید [illegible] غنیمت یہ ہوا کہ وہ بھی بنکاک ہی میں اتر گیا۔ ڈینی کو [illegible] تھا کہ طیارہ چھوڑنے کے بعد اگر اس نے ویرا سے [illegible] ہونے کی کوشش کی تو وہ اسے پیٹ کر رکھ دے [illegible] پھر ٹوکیو ائیرپورٹ پر سوکوموتو جیسا مہربان [illegible]

توقع سے کہیں زیادہ خوش مزاج ثابت ہوا۔ ڈینی اس کے بارے میں تشویش کے ساتھ ایک فکر میں مبتلا تھا۔ اس نے جس انداز میں ڈینی کی خبر گیری کی تھی، اس سے یہی ظاہر ہوتا تھا کہ وہ تنظیم کے کارکنان میں سے تھا۔ لیکن اس کی قومیت ڈینی کے نزدیک بے قراری کا سب سے بڑا سبب تھی۔ اگر وہ پاکستانی ہوتا تو ڈینی یہ سمجھ سکتا تھا کہ وہ شروع سے تنظیم کا رکن رہا ہوگا اور یہ وفاداری وطن سے نکلنے کے بعد بھی برقرار رہی لیکن موجودہ صورتِ حال میں وہ یہ سوچنے پر مجبور تھا کہ آخر اس کے باس کے اثر و رسوخ کا دائرہ کتنا وسیع ہے؟ جس دن سے ڈینی نے باس کے لیے کام شروع کیا تھا، وہ تہہ دل سے اس کی مکاری اور بہترین منصوبہ بندی کا قائل تھا لیکن اسی کے دوران وہ خود کو ایک مقامی تنظیم کا رکن سمجھتا رہا تھا مگر سوکوموتو سے متعارف ہونے کے بعد وہ یہ سوچنے پر مجبور ہو گیا تھا کہ کیا اس کا باس کسی بین الاقوامی گروہ کا سربراہ تھا؟ وہ ڈینی کے لیے برسوں فقط ایک غنودہ آواز رہا جو اپنے ماتحتوں سے یہ کام لینے پر قادر تھی۔ اس کا یہ بھرم شاید ہمیشہ قائم رہتا لیکن ڈینی نے غزالہ کے طفیل اس کے کارخانے کے ایک مذاکرے میں راجہ سکندر علی کی بھاری اور غنودہ آواز کو بھی سن لی تھی۔ جسے وہ ہزاروں آوازوں میں الگ سے پہچان سکتا تھا لیکن حالات نے اسے مزید پیش رفت کی اجازت نہ دی اور وہ ٹوکیو آ پہنچا مگر اب اس نے مصمم ارادہ کر لیا تھا کہ کراچی واپس پہنچ کر راجہ سکندر علی کو اس کے نرم اور محبت آمیز خول سے باہر ضرور دیکھے گا۔

شاید وہ دیر تک یہی سب سوچتا رہتا لیکن دروازے پر ہونے والی دستک نے اسے چونکا دیا۔ اس نے دروازہ کھولا، تو سوکوموتو کا مسکراتا ہوا صحت مند چہرہ اس کے سامنے موجود تھا۔ اس نے سر کو قدرے خم دے کر ڈینی کو تعظیم دی اور پھر مصافحے کے لیے ہاتھ بڑھا دیا۔ ڈینی نے ہاتھ ملاتے ہوئے اسے اندر کھینچ کر دروازہ بند کر لیا۔

"کہاں گم ہو گئے آج تم؟" سوکوموتو اپنا بریف کیس میز پر رکھتے ہوئے ڈینی کے مقابل صوفے پر جم گیا۔

"مجھے اجازت دے تو یوں دن میں ہزار بار لٹنے کو تیار ہوں۔" ڈینی گہرا سانس لے کر بولا۔ "میرا تو خیال ہے کہ مشرقی ملکوں میں تم دور دور سفر کرتے جاؤ، عورت اسی قدر پراسرار ہوتی چلی جاتی ہے۔ تمھیں کیا، اپنی ذات میں سکڑی سمٹی لیکن بڑے سے بڑے شہ زور مرد کو اپنے اشاروں پر نچانے کا فن جانتی ہے۔"

"شاید کسی گیشا سے ٹکرا گئے آج؟" سوکوموتو سگریٹ سلگاتے ہوئے ہنسا۔ "اس کے چکّے میں پڑ کر ہر سال سیکڑوں جاپانی مرد اپنے گھر برباد کر لیتے ہیں اور اب تو گھریلو لڑکیاں بھی اپنے شوہروں کو قابو میں رکھنے کے لیے مساج خانوں میں باقاعدہ تربیت لینے لگی ہیں۔"

"اب آ ہی گیا ہوں تو جی بھر کر ٹوکیو دیکھنا چاہتا ہوں۔" ڈینی نے مدبرانہ لہجے میں کہا۔ "بظاہر شیخی انداز میں چلتے پھرتے ہجوم میں ایک اجنبی سیاح کے لیے ہزاروں دلکشیاں چھلکتی نظر آتی ہیں۔"

"رقم کی فکر نہ کرو لیکن نوسربازوں سے ذرا ہوشیار رہنا۔" اس نے بے پروائی سے کہا۔ "یہاں ایسے بہتیرے لوگ پڑے ہیں جو سوئی اسامیوں کو تاڑ کر مشہور کمپنیوں کے جعلی شیئرز یا ایک کے چار بنانے کا لالچ دے کر خاصی رقمیں اینٹھ لیتے ہیں اور پھر ان کا کہیں سراغ نہیں ملتا۔"

"برا نہ مانو تو ایک بات پوچھوں۔" ڈینی نے دھڑکتے دل کے ساتھ سوال کیا اور جب سوکوموتو نے ساکی کا گلاس بناتے بناتے سر ہلا کر اسے اجازت دی تو وہ بولا۔ "اتنی رقم تم مجھے کس حساب میں دو گے؟"

سوکوموتو نے سر اٹھایا تو وہاں یکسر ایک سنجیدگی چھا گئی تھی۔ "میرا امتحان لینا چاہ رہے ہو یا واقعی اس معاملے میں لاعلم ہو؟"

ڈینی سٹپٹا گیا۔ اس کے لیے فیصلہ کرنا دشوار ہو گیا کہ کیا کہے پھر فوراً ہی جواب بھی سوجھ گیا۔ "لاعلم نہ ہوتا تو رقم کے بارے میں اتنا فکرمند ہوتا؟"

"تم سیدھے ایمسٹرڈم سے یہی آ رہے ہو نا؟" سوکوموتو نے اس قدر پراعتماد لہجے میں سوال کیا تھا کہ غیرارادی طور پر ڈینی کا سر اثبات میں ہل گیا اور سوکوموتو حیرت سے کہنے لگا۔ "تو تمھیں وہاں نہیں بتایا گیا کہ ہم انیٹلے ہاؤز کے پرانے خادم ہیں۔ ان کے مہمانوں کی دیکھ بھال ہمارے ادارے کی ذمے داری ہے۔ اگر میری اطلاعات درست ہیں تو ان کا ایک اور بھی مہمان صبح شام میں آنے والا ہے جو تمھارے ساتھ قیام کرے گا۔"

ڈینی کے سر سے گویا ایک بڑا بوجھ ہٹ گیا۔ اس کا مطلب تھا کہ سوکوموتو کا اس کے باس سے کوئی تعلق نہیں تھا۔ باس نے ٹوکیو میں رہنمائی کے بارے میں اسے وہی کچھ بتایا تھا جو لا انیٹلے ہاؤز سے معاملات طے کرتے ہوئے معلوم ہوا تھا۔ وہ دل ہی دل میں حیران ہوئے بغیر نہ رہ سکا کہ وہ لوگ کس قدر منظم تھے کہ خود یورپ میں ہوتے ہوئے پاکستان سے ایک سودا کر رہے تھے اور سودے کی آخری تفصیلات طے کرنے کے لیے ٹوکیو جیسے دور افتادہ شہر میں دو نمائندوں کی ملاقات کے جملہ انتظامات کیے ہوئے تھے۔

"میں اب تک مذاق کر رہا تھا تم سے تو۔" ڈینی نے سنجیدگی سے کہا۔ اسے اچانک ہی یاد آگیا تھا کہ اس غیر ملکی مشن پر روانگی کا حکم دینے سے پہلے باس نے اپنی زویلا کے حوالے سے اس کا ایک خاصا کٹھن امتحان لیا تھا جس میں اسے صرف یہی دیکھنا مقصود تھا کہ ڈینی کسی خوبصورت عورت کے ناز و انداز کے مقابلے میں کس حد تک مدافعتی صلاحیتوں کا مالک تھا جس کا مطلب تھا کہ اسے خاص طور پر عورتوں کے بارے میں محتاط رہنے کی ضرورت تھی۔ ورنہ وہ باس کی نگاہوں سے گر سکتا تھا۔

"حسن کو بس دیکھنے کی حد تک پسند کرتا ہوں۔" وہ اپنی بات جاری رکھتے ہوئے بولا۔ "اپنے سر پر سوار کرنا پسند نہیں کرتا۔"

"تو پھر وہ دو لڑکیاں ہا" سوکو موتو نے حیرت سے سوال کیا۔

ڈینی کی سنجیدگی برقرار رہی تھی۔ "میں تو یہ دیکھ دیکھ کر حیران ہو رہا تھا کہ تم لوگوں نے زمینی رقبے کی کمی کو عمارتوں کی بلندی سے کس طرح پورا کیا ہے۔"

سوکو موتو کی جنس میں فخر کا عنصر شامل تھا۔ "جن کارخانوں کے لیے کئی کئی ایکڑ زمین درکار ہوتی ہے۔ انھیں ہم نے چند سو مربع گز زمین پر تعمیر کیا ہے۔ منزلوں کو زمین پر پھیلانے کے بجائے منزل بمنزل اوپر لے گئے ہیں۔ ایسا نہ کرتے تو آج جاپان میں پیدل چلنے کو جگہ نہ ہوتی۔"

وہ کچھ دیر اور ڈینی کے پاس رکا رہا پھر رقم اس کے حوالے کر کے لوٹ گیا۔ ڈینی یہ سوچ کر دل ہی دل میں خدا کا شکر ادا کرتا رہا کہ اسے بروقت ہوش آگیا تھا۔ ورنہ وہ کسی بڑی بے احتیاطی کا شکار ہو سکتا تھا۔

رات کے کھانے کے لیے وہ نیچے اترا تو ڈائننگ ہال میں کوئی میز خالی نہیں تھی بلکہ متعدد جوڑے راہداری وغیرہ میں کھڑے کسی میز کے خالی ہونے کے منتظر تھے۔ ڈینی رنگ و بو کے اس طوفان سے گزرتا ہال روم کی طرف بڑھ گیا جہاں سے موسیقی کا شور ابل رہا تھا۔ ہال روم میں بھی فلور کے اطراف میں وہی حال تھا۔ ڈینی کسی خالی میز کی تلاش میں وہاں چکراتا پھر رہا تھا کہ اچانک پیچھے سے کسی نے نرمی سے اس کے شانے پر ہاتھ رکھ دیا۔ وہ چونک کر پلٹا تو ادمیری کو اپنے سامنے دیکھ کر حیران رہ گیا۔ اس لڑکی کے ساتھ وہ اپنے وقت کا کچھ بہترین حصہ گزار چکا تھا۔

"تم یہاں کہاں گھوم رہی ہو؟" ڈینی نے اس کو اپنے ہمراہ ایک گوشے میں لے جاتے ہوئے حیرت سے سوال کیا کیونکہ ادمیری نے اسے بتایا تھا کہ وہ رات کے ایک کالج میں تعلیم حاصل کر رہی ہے۔

"آج کالج میں چھٹی ہے اور تم سے خاصی رقم مل گئی تھی۔ لہٰذا سوچا کہ آج کی شام اپنی مرضی کی کسی تفریح میں گزاروں۔" پلکیں جھپکاتے ہوئے معصومانہ لہجے میں بولی۔ "ویسے ادھر رخ کرتے ہوئے خیال تھا کہ شاید تم بھی مل ہی جاؤ۔ تم نے نام تو بتا دیا تھا لیکن کمرہ نمبر نہیں بتایا تھا۔ ورنہ شاید تمہارے دروازے پر دستک ضرور دیتی۔"

"میرے ملنے کا خیال کیوں تھا تمہارے ذہن میں؟" وہ اس کی مردانہ انا کو بھانسنے میں کامیاب ہو گئی تھی۔

"شاید تم میری بات کو کاروباری حربہ سمجھو مگر یہ سچ ہے کہ تمہاری ذات میں مجھے اپنائیت سی محسوس ہوئی۔" وہ دھیمے سے بولی۔

"تو پھر آؤ ادمیری چلتے ہیں۔" ڈینی نے اس کی پشت پر ہاتھ رکھ کر مڑتے ہوئے کہا۔ "میں کھانا کھانے کے لیے اترا تھا لیکن ڈائننگ ہال میں بہت بھیڑ ہے۔ کمرے میں ہی منگوا لیں گے۔"

ادمیری بے چون و چرا اس کے ساتھ ہو لی۔ ڈینی کمرے میں کچھ دیر اس سے والہانہ انداز میں گفتگو کرتا رہا اس کا ذہن تمام جزئیات کا جائزہ لینے میں مصروف تھا جب وہ کھانے کے لیے روم سروس کو ہدایات دینے انٹرکام کی طرف متوجہ ہوا تو اس نتیجے پر پہنچ چکا تھا کہ ادمیری حقیقتاً وہ نہیں تھی جو خود کو ظاہر کرتی تھی۔ اس کے روپ میں ایک مکار اور عیار شکاری عورت پوشیدہ تھی جو اعتماد کے ساتھ چھوٹے بڑے کو یکساں طور پر شکار کر سکتی تھی۔

کھانے کے دوران ڈینی نے غیر متوقع طور پر ایک ٹیڑھا سوال کر ڈالا۔ "جھوٹ کے بارے میں تمہارا کیا خیال ہے؟"

ادمیری نے چونک کر اس کی طرف دیکھا اور پھر لاپروائی کے ساتھ سر جھکاتے اپنی پلیٹ کی طرف متوجہ ہوتے ہوئے بولی "زیادہ برا فعل کوئی نہیں ہے لیکن تمہیں اچانک اس میری رائے جاننے کا خیال کیسے آگیا؟" اس نے نرم لہجے میں پوچھا۔

"اس لیے کہ تمہاری باتوں میں تضاد ہے ادمیری" ڈینی نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کہا اور وہ دوسری طرف دیکھنے لگی۔ "میں نے اس کمرے میں تمہارے ساتھ اپنا وقت بلاوجہ برباد نہیں کیا تھا۔ تم اس ہوٹل میں یونہی نہیں آئی تھیں بلکہ تمہارا مقصد مجھ ہی سے ملنا تھا۔"

"یعنی تمہارا مطلب ہے کہ میں جھوٹ بولتی رہی ہوں تم سے۔" اس کا داہنے کی طرف بڑھتا ہوا ہاتھ درمیان میں

سے تم پر کوئی عتاب نازل نہ ہو سکے گا۔"

"وہ مرد نہیں کوئی عورت ہے۔" اوہیری نے گہرا سانس لے کر کہا۔ "اس خطے میں اس سے بدتر قانون شکن شاید ہی پیدا ہوا ہو۔ خود پولیس آج تک اس کے ٹھکانے کا پتا لگانے میں ناکام رہی ہے۔ ورنہ وہ آج تک آزاد نہ ہوتی۔"

وہ اتنی کھل گئی تھی کہ ڈینی کو پھر اس کے ساتھ نرم رویہ اختیار کرتے ہوئے اسے تسلیاں دینی پڑیں کیونکہ اس کے ذریعے ڈینی کو ایک سنسنی خیز اطلاع ملی تھی اور شاید خود سوکو موتو بھی اس بات سے لاعلم تھا کہ اس کی تنظیم کی سرگرمیوں میں کوئی اور بھی گہری دلچسپی لے رہا تھا۔

اوہیری کے انکشافات کی روشنی میں ڈینی کو اب یہ بات قرین قیاس نہیں معلوم ہو رہی تھی کہ گروپ تھونڈر گنا تر کا دائرہ کار صرف اسی قدر تھا جتنا سوکو موتو نے بتایا تھا۔ اگر ایسا ہوتا تو ان میں فینگ پو کی خفیہ دلچسپی بے معنی ہو کر رہ جاتی تھی۔ راجہ سکندر علی یا باس کی پراسرار شخصیت سے شروع ہونے والا یہ سلسلہ پھیلتے پھیلتے اوزو ایشین سنڈیکیٹ تک تھا اور گروپ تھونڈر گنا تر میں الجھ کر رہ گیا تھا۔ ڈینی کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ وہ کیا ایک کس گورکھ دھندے میں پھنس گیا ہے۔ اگر اوہیری اس سے دوبارہ نہ ٹکرائی ہوتی تو یہ بکھیڑا سرے سے پھیلا ہی نہ ہوتا اور وہ ونیلانیڈ سے ملاقات کے بعد اطمینان سے پاکستان روانہ ہو جاتا لیکن اب یہ ضروری ہو گیا تھا کہ وہ فینگ پو کے بارے میں اپنے طور پر معلومات حاصل کرنے کی کوشش کرتا۔

فینگ پو کے بارے میں اوہیری کی معلومات سنی سنائی باتوں پر مشتمل تھیں جن میں کچھ افسانوی رنگ بھی نمایاں تھا۔ ان کے مطابق فینگ پو اس خطے کی روایات کے برعکس دراز قامت اور خاصی صحت مند عورت تھی جس کے حسن کے بارے میں اسے دیکھنے والوں کے ذریعے نہایت مبالغہ آرائیاں پھیلتی رہی تھیں۔ کہا جاتا تھا کہ دوسری جنگ عظیم کے بعد جاپان میں سکونت اختیار کر لینے والے ایک امریکی کارپورل اور اسپتال میں اس کی دیکھ بھال پر مامور ایک جاپانی نرس کی محبت کے نتیجے میں وہ پیدا ہوئی تھی۔ امریکی کارپورل اس کی ولادت کے دوسرے ہی سال ایک حادثے کا شکار ہو کر مر گیا۔ فینگ پو کی ماں اپنے شوہر کی موت کا صدمہ برداشت نہ کر سکی اور ذہنی توازن کھو بیٹھی جس کے نتیجے میں فینگ پو ایک یتیم خانے میں پروان چڑھی۔ ابتدا میں وہ بہت نرم خو اور ملنسار تھی لیکن یتیم خانے کا منتظم اس کے پیچھے لگ گیا۔ وہ کافی عرصے تک اس بوڑھے کے ظلم خاموشی سے سہتی رہی لیکن جب وہ حد سے بڑھنے لگا تو ایک روز وہ یتیم خانے سے فرار ہو گئی کیونکہ منتظم اپنی دلچسپی کے باعث فینگ پو کو کسی صنعتی [illegible] کے حوالے کرنے کے بجائے اپنے پاس روکے رکھنے پر [illegible]

پھر فینگ پو نے ایک لڑکے سے شادی کر لی جو [illegible] سے جرائم پیشہ لوگوں کا آلہ کار تھا۔ کچھ عرصے بعد کسی دوسرے [illegible] کے لوگوں نے اس کے گھر پر حملہ کیا اور فینگ پو کے شوہر پر بالخصوص [illegible] کے سلسلے میں ناقابل بیان تشدد کر [illegible] اسے زبان کھولنے پر آمادہ کرنے کے لیے انھوں نے [illegible] کے ساتھ بھی اس کی نگاہوں کے سامنے سفاکانہ سلوک [illegible] واقعہ کے دوسرے روز فینگ پو کا شوہر بے ہوشی کی [illegible] میں چل بسا۔ فینگ پو نے اپنے شوہر کی آخری رسومات [illegible] زخمی شیرنی کے تیوروں کے ساتھ شرکت کی [illegible] وہ اچانک [illegible] ہو گئی۔ چند روز بعد وہ شام ڈھلے یتیم خانے کے منتظم [illegible] گئی اور ملازمین کے بیان کے مطابق منتظم [illegible] خوشی [illegible] ساتھ چلا گیا۔ اگلی صبح اس کی مسخ شدہ لاش [illegible] سے دریافت ہوئی۔ وہ فینگ پو کے انتقام کا [illegible] کے بعد وہ اپنے شوہر کے قاتلوں کے پیچھے لگ [illegible] رفتہ زیر زمین دنیا میں اس کے نام کی دھاک بیٹھ [illegible]

اس کے پے در پے جرائم کے ارتکاب [illegible] کے لیے پولیس نے بے شمار ٹھکانے [illegible] لیکن [illegible] کہیں ہاتھ نہ آ سکی۔ ایک خیال یہ بھی تھا کہ اس نے [illegible] قامت اور جسامت کی وجہ سے خود کو چھپائے رکھنے [illegible] پلاسٹک سرجری کا سہارا لیا تھا اور یوں مردانہ روپ [illegible] پورے علاقے میں دندناتی پھر رہی تھی۔

"تم اچھی لڑکی ہو۔" گفتگو کے اختتام پر ڈینی نے [illegible] لہجے میں کہا۔ "تم اس گفتگو کا کہیں حوالہ نہیں دو گی۔ تمہاری سلامتی اس نکتے سے وابستہ ہے۔ مجھے افسوس ہے [illegible] بولنے پر آمادہ کرنے کے لیے مجھے تھوڑا [illegible] کرنا پڑا۔"

"لیکن یہ سب جان کر تم نے کیا حاصل کر لیا؟" [illegible] کے لہجے میں ملال نمایاں تھا۔

"یہ تم نہیں سمجھ سکو گی۔" ڈینی مسکرایا۔ "میرا خیال [illegible] کسی خاص وجہ سے میرے پیچھے لگائی گئی ہو۔"

"اس کا تو مطلب یہ ہوا کہ تمہارے ہاتھ بھی [illegible] ہیں۔" اس نے تیکھے لہجے میں کہا۔ وقت گزرنے کے ساتھ وہ اپنی ابتدائی دہشت پر غالب آ چکی تھی۔

"جو چاہو سمجھ لو۔" ڈینی نے بے پروائی سے کہا۔ "[illegible] میں عدیم الفرصت ہوں، موقع ملا تو تمہیں بتا دوں گا

کا نام راز میں رکھے گا کہیں ایسا نہ ہو کہ دو تین ہی دنوں میں وہ منشیات فروش مشہور ہو جائے اور یوں حامد نے جاسوسی اپنے کام کا آغاز کر دیا تھا۔ دو تین ہی دنوں میں جبار اس سے خاصی مقدار خریدنے لگا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے جبار چرس نوشوں کے حلقے کے مزید کان نئے نشے کی طرف راغب ہوتے جا رہے تھے۔

موتی دادا سے مفت میں ملنے والی پڑیوں سے حامد نے پندرہ سو روپے کمائے اور جب وہ دوبارہ موتی دادا سے ملا تو اس میں اعتماد کی ایک نئی لہر پیدا ہو چکی تھی۔ موتی دادا نے پھر کچھ نصیحتوں کے ساتھ اسے مال دے دیا جس کی ادائیگی اگلی مرتبہ کرنی تھی۔ اس نے حامد پر واضح کر دیا تھا کہ وہ مال نقد بیچنے کے اصول پر سختی کے ساتھ کاربند تھا لیکن محض اس کی حوصلہ افزائی اور سفارش کی بنیاد پر اسے ادھار مال دے رہا تھا۔

حامد کے لیے نیا کام سنسنی خیز ہونے کے ساتھ ہی مالی اعتبار سے بے حد کشش انگیز تھا۔ وہ سوچ رہا تھا کہ چند مہینوں کے ہیر پھیر سے وہ اس قابل ہو سکے گا کہ غربت کی سلگتی ہوئی آگ میں زندہ رہنے کی جدوجہد کرنے والے اپنے گھرانے کو معاشی انقلاب کا مژدہ سنا سکے۔

لیکن اسے کام کا آغاز کیے چند ہی روز گزرے تھے کہ اخباری اطلاعات نے اسے ہلا کر رکھ دیا۔ شہر میں جا بجا بھاری مقدار میں منشیات پکڑی جا رہی تھیں اور اخبارات میں منشیات کے ساتھ اس کا بیوپار کرنے والوں کی تصاویر بھی شائع ہو رہی تھیں لیکن ایک بات اس کے لیے حیران کن تھی کہ منشیات کی لمبی فہرست میں ہیروئن یا اس کے سوداگروں کا کہیں ذکر نہیں تھا۔ اسے خوف آنے لگا کہ کہیں کسی روز بدنامی کا یہی طوق اس کے گلے کی زینت بھی نہ بن جائے۔

اگلے روز وہ موتی دادا کے پاس گیا تو کچھ پریشان تھا۔ "شہر کے حالات خراب ہیں دادا! سوچتا ہوں کچھ دن کے لیے ہاتھ کھینچ ہی لوں۔" اس نے جھجکتے ہوئے کہا۔

"...ں ہے؟" موتی دادا کی تیوریوں پر بل پڑ گئے اور اس کی محبت آمیز نرم آواز میں ہلکا دبدبہ ہو گیا۔ "سر دے ہو کر عورتوں کی سی باتیں سوچ رہے ہو۔ ارے یہ موقع تو شاید تمہارے ہی مقدر سے پیدا ہوا ہے۔ چرس، شراب، افیم اور کوکین سب ہی پکڑے جا رہے ہیں مگر ابھی تک اپنے مال کا نام خبروں میں کہیں نہیں آیا۔ میرا تو خیال ہے کہ اب ہمارے مال کی مانگ بڑھے گی اور ایسے میں پانچوں گھی میں اور سر کڑھائی میں ہوتا ہے۔"

موتی دادا کی لگائی ہوئی ضرب خاصی شدید تھی۔ وہ سٹپٹا کر رہ گیا۔ بس یہی سوچ رہا تھا کہ سارے گردش میں آ جاتا ہے...

"دیکھو میاں!" موتی دادا اس کی طرف جھک کر بولا۔ "میں ہوں تو بس جاہل آدمی لیکن تھوڑا بہت اخبار بھی پڑھ لیتا ہوں۔ یہ بتاؤ کہ تم نے کسی چھوٹے موٹے کی گرفتاری کی خبر بھی پڑھی ہے؟"

حامد کے پاس اس سوال کا جواب نفی کے علاوہ نہیں تھا۔

"بیس برس سے اسی کام کی روٹی کھا رہا ہوں۔" اس نے فخر آمیز لہجے میں بتایا۔ "یہ سارے چھاپے تیرے اخبار میں دکھانے کے لیے مارے جاتے ہیں۔ اخبار چھپ جائے تو ختم ہو گئی۔ سرکار اپنے محکمے ہی بند کر دے اور یہ چھاپے ٹھڈوں کے لیے ہوتے ہیں۔ پچیس پچاس پڑیوں کو کوئی نہیں..."

"مگر دادا! اخبار میں چرس کی ایک دو گڈیاں اور گرفتاری کی خبریں آتی رہتی ہیں۔" حامد کو اس قانون میں دلچسپی محسوس ہو رہی تھی۔

موتی دادا نے یوں سر ہلایا جیسے حامد نے کوئی بات کہہ دی ہو۔ "میاں! بچے ہو ابھی... یوں پکڑے جانے اکثر بے گناہ ہوتے ہیں۔ پولیس دشمنی میں کوئی خود ہی جیب میں ڈال کر پکڑ لیتی ہے۔ قانون تو قانون ہے۔ تمہارے پاس چاہے ایک تولہ ہو یا ایک من، جرم تو برابر سمجھا جائے گا۔ دفعہ ایک ہی ہے لیکن تم یہ سب نہ سوچو۔ تمہاری سب سے محفوظ ہے پولیس کی کیا مجال کہ یونیورسٹی میں کسی پر ہاتھ ڈال سکے۔"

حامد لاجواب ہو گیا۔ موتی دادا کی بے لاگ باتوں نے اس کے دل سے خوف زائل کر دیا تھا۔ وہ مزید مال لے کر واپس چلا آیا۔

اگلی صبح یونیورسٹی میں جبار صبح ہی صبح ایڈمنسٹریشن کے پاس مل گیا اور فوراً ہی اسے ایک طرف لے جاتا چلا گیا۔ "...ہو گیا؟ کل وہ خبر سنی تھی تم نے کہ ہیرو کلب کے پاس ایک ٹیکسی ڈرائیور کو ہلاک کر دیا؟"

"ہاں، شہر سے آنے والوں سے سنا تھا۔" حامد نے کہا۔ "لیکن واپسی میں وہاں کچھ بھی نہیں تھا۔ شاید پولیس کے ساتھ ٹیکسی بھی لے گئی تھی۔"

"وہ سالا ٹیکسی میں چرس لاتا تھا۔" جبار نے لفظ میں کہا۔ "مطیع اللہ اسے پہچانتا تھا۔ اس نے راستے میں اس کی لاش دیکھی تھی۔"

"تو تمہیں تشویش کیوں ہے؟" حامد اس کے چہرے پر مسکرائے بغیر نہ رہ سکا۔

قاسم بھائی نے جب سے ہیروئن کا دھندا شروع کیا تھا وہ
بہت خوش تھا حالانکہ اس کی تنخواہ وہی کی وہی رہی تھی لیکن
وہ تجربہ کار آدمی تھا۔ شراب اور ہیروئن کا کام بھی کر چکا تھا۔ بلکہ
قاسم بھائی کی ممنوعہ چیزیں اس کے ہاتھ سے گزرتی تھیں تو شراب
سے وہ ہمیشہ خائف رہا۔ آخری بوتل سے چھٹکارا پانے تک بڑی
احتیاط درکار ہوتی تھی۔ پیکنگ خراب ہو جائے تو بوتلیں آپس
میں ٹکرا کر ایسی آواز پیدا کرتی تھیں کہ سننے والا خواہ مخواہ متوجہ
ہو جائے۔ پھر جھٹکا لگنے کی صورت میں بوتلیں ٹوٹنے کا خوف
الگ سر پر سوار رہتا تھا۔ ذرا بھی شراب بہہ نکلے تو سر ایک
پر اپنی اصلیت آشکار کر دیتی ہے۔ پھر سب سے بڑی مصیبت
وزن کی تھی۔ ہیروئن نسبتاً آسان جنس تھی۔ چھوٹی بڑی ٹکیوں کے
نہ کھنکنے کا ڈر نہ ٹوٹنے اور بہنے کا خوف۔ بس ایک بو ذرا سی
تشویش کا باعث بنی تھی جو مضبوط قوتِ شامہ والا دور ہی سے
سونگھ سکتا تھا مگر ہیروئن ہر عیب سے عاری تھی۔ اس بے زبان
شے کی ایک مخصوص اتنی ماہیت کی ہوتی تھی کہ اگر خراب ہو جاتی تو
ترک درکار ہوتا اور پرچی کے لیے منہ زرک۔

لیکن وہ خوب جانتا تھا کہ اس بساط پر اس کی وقعت
پیادے سے زیادہ نہیں ہے جو ہوشیاری سے چلے تو شہ پر شہ
دیتا چلا جاتا ہے لیکن ذرا بھی بہکے تو بچنے کی مہلت نہیں ملتی
بے رحمی سے پیٹ دیا جاتا ہے۔ اپنے اس مقام کو پہچان لینے کے
بعد وہ بہت محتاط ہو گیا تھا۔ قاسم بھائی اس کے سامنے بھیڑ بکریوں
جیسے بے معاوضہ رویے کا مظاہرہ کرتا تھا جسے وہ خندہ پیشانی سے
برداشت کر جاتا لیکن اسے یقین تھا کہ قاسم بھائی کسی کا غلام ہے۔ اپنے
اس یقین کے باوجود اس نے کبھی تجسس میں پڑنے کی خواہش نہیں
کبھی تھی مگر جب قاسم بھائی نے اسے بتایا کہ وہ دوسری پارٹیوں
کے بڑے مال کی پکی خبر پر پانچ ہزار روپے انعام دے گا تو اس
کی کھوپڑی پر بھی تجسس سوار ہو گیا۔

پانچ ہزار روپے کا مطلب تھا اس کی ڈھائی ماہ کی بیچ
دنوں کی تنخواہ۔ لہٰذا فاضل وقت میں وہ شہر میں آوارہ گردی کرنے
لگا۔ اخباروں میں مال کی پکڑ دھکڑ اور چھاپوں کی خبر کو وہ غور سے
پڑھتا تھا کیونکہ اس کی لاتعداد کی خبریں ہوتی تھیں۔ اس نے دیکھا کہ
ہیروئن مقام کی دسترس سے قطعی باہر تھی۔ شاید شہر میں نیا ہونے
کی وجہ سے یہ نشہ کسی کے لیے بھی توجہ کا مستحق قرار نہیں پایا
تھا۔ اس کے علاوہ اس نے نوٹ کیا کہ ولایتی لیبلوں سے بکنے
والی دیسی شراب کی کوئی کھیپ بھی زد میں نہیں آئی تھی۔ جب کہ
علاقے کی کئی بھٹیاں پکڑی جا چکی تھیں۔

تجربہ کار ہونے کی وجہ سے اسے معلوم تھا کہ شہر میں مقامی

شدہ خالی بوتلوں کے بیوپاری شہر بھر سے جمع ہونے وا
میں سے ہر برانڈ کی بوتلیں الگ الگ کر کے بڑا ساری
میں ضرورت مندوں کو مہنگے داموں فروخت کرتے
میں ایک دو ایسے تھے جو شراب کی خالی بوتلیں فراہم
جمع کرتے تھے۔ پاکستان یا فرنٹیئر کا نون، بندرگاہ پر لنگر
والے جہازوں، ہوائی اڈے پر بین الاقوامی طیاروں کی
والے عملے اور شہر کے نالوں اور کوڑا گھروں سے بوتلیں
اور کاغذ چننے والوں کے ذریعے ان کے پاس غیر ملکی
خالی بوتلوں کے انبار جمع ہو جاتے تھے جو لاٹ کی
پندرہ سے بیس روپے فی بوتل تک فروخت ہوتی تھیں
خالی بوتلوں کے مصرف سے خوب آگاہ تھے اور اپنی
کے بھرپور دام وصول کرتے تھے۔

ان سے غیر ملکی شراب کی خالی بوتلیں خریدنے
بھر میں دو یا تین ہی پارٹیاں تھیں اور ان میں بھی
سمجھوتہ تھا کہ ہر ایک کے برانڈ الگ تھے کیونکہ
مال کھپانے کے لیے المونیم کے چھپے ہوئے ڈھکنوں سے
والی مشینیں بھی ضروری تھیں جو باہر سے خاص
شاید ہر ایک کے پاس ایک ہی تھی۔ ان بوتلوں میں
ہیرا پھیری ہوتی، ہر قسم کی شراب بھر کر بوتلیں
کی جاتیں، ان پر مقامی طور پر چھپے ہوئے اصل سے
لگائے جاتے اور یہ بوتلیں شراب کے رسیاؤں کو غیر ملکی
طور پر مہنگے داموں بیچ دی جاتی تھیں۔ جب سے
کا دشمن ہوا تھا پینے والوں کے لیے انتخاب کی
تھی۔ ہر باحیثیت شرابی کی کھوپڑی میں ایک ہی سودا
تھا کہ جس برانڈ کی بھی مل جائے لیکن ہو غیر ملکی۔ ان
پڑنے کی وجہ سے اچھے اچھے پینے والے ذائقے کی تمیز
تھے۔ بس ایک ہی پہچان رہ گئی تھی کہ بوتل اور سیل
کیونکہ ان کی دانست میں ملک میں ایسی عمدہ بوتلوں کی
ناممکن تھی۔ اگر انہیں علم ہو جاتا کہ کوڑا گھروں اور
میں پھینکی ہوئی ان ہی کی بوتلیں دوبارہ بھر کر ان کے
میں اتار دی جاتی ہیں تو شاید ہر شرابی بوتل خالی کرنے
اپنا سر پیٹ لیتا یا نہ چھوڑتا۔ بوتل کو ضرور توڑ دیتا۔

اس نے سوچا کہ اسے کسی ایسی فیکٹری کا سراغ لگا
سے انعام کی رقم وصول کرنی چاہیے لیکن ساری معلومات
باوجود اس کے پاس کوئی نقطہ آغاز نہیں تھا۔ یہ معلوم
کہ وہ دھندا کیسے ہو رہا ہے لیکن یہ پتا نہیں تھا کہ
کون ملوث ہے۔

پلاسٹک کے سیاہ ڈبے میں رکھ دیا اور پھر الماری سے اپنا ذاتی ریوالور نکال کر چیک کرنے لگا۔ کراچی واپس پہنچنے کے بعد اس نے ہاشی سے ملا ہوا پستول دوبارہ بریف کیس میں ڈال دیا تھا اور اس رات اسے استعمال کرنا نہیں چاہتا تھا۔

وہ فیصلہ کر چکا تھا کہ رات گئے گارڈن ایسٹ کے علاقے میں ایک وسیع احاطے میں واقع اس زرد مکان میں ضرور داخل ہو گا جہاں سکندر علی مقیم تھا۔

سکندر علی کے بارے میں سوچتے ہوئے اس کا ذہن غزالہ کی طرف بھٹک گیا اور وہ مضطرب ہو کر فون پر اس کا نمبر ملانے لگا۔ دوسری گھنٹی پر فون اٹھا لیا گیا اور ڈینی کو اس پر ایک تحکم آمیز مردانہ آواز گونجتی سنائی دی۔

ڈینی کی رگ رگ یک بیک پھڑک اٹھی، شاید بولنے والا غزالہ کا باپ ہی تھا جو اپنی بیٹی کی وجہ سے فون کے بارے میں بہت محتاط تھا: "آپ کون صاحب بول رہے ہیں؟" وہ شرارت آمیز لہجے میں بولا۔

"میں کرنل ذوالفقار زیدی بول رہا ہوں، آپ کیسے؟" دوسری طرف سے بولنے والا غصیلے لہجے میں بولا۔

اس کا مردانہ اور آواز اتنی باریک ہے؟ ڈینی نے اسے سلگانے کے لیے کہا اور انگریزی میں گالیاں سنتے ہوئے ریسیور رکھ دیا۔

اس وقت غزالہ سے بات ہونی ممکن نہیں تھی لہٰذا وہ پھر سکندر علی کے بارے میں سوچنے لگا شکل صورت سے وہ سیدھا سادا آدمی نظر آتا تھا لیکن ڈینی کو یقین تھا کہ اس صورت میں وہ خوفناک آدمی پوشیدہ تھا جو برسوں سے اپنا شکار دنیا بھر میں پھیلا رہا تھا۔

طرف گہرے سکوت اور سناٹے کی حکمرانی تھی۔ آخری تاریخوں کا تھکا ہارا چاند آسمان کی بیکراں وسعتوں میں کہیں کھویا ہوا تھا۔ ٹمٹماتے ہوئے تاروں کی چادر میں بھی تسلسل نہیں تھا کیونکہ آسمان پر آوارہ بدلیوں کے ٹکڑے تیرتے پھر رہے تھے ایسے میں گارڈن ایسٹ کے اس علاقے میں اسٹریٹ لائٹس کا دھواں سا نظر آ رہا تھا کئی کئی کھمبے چھوڑ کر جو اکا دکا بلب روشن تھے، وہ اپنے قرب و جوار میں بھی اندھیرا دور کرنے میں ناکام تھے بلکہ کہیں کہیں موجود وہ روشن دھبے اندھیرے کی اس مہیب چادر کو اور زیادہ ہولناک بنا رہے تھے۔ مکانوں میں اندرونی روشنیاں بھی حبس کے خیال سے یا اقتصادی بچت کی خاطر بجلی کے بحران کے پیش نظر بند تھیں اور ان مکانوں کے مکین اپنی چار دیواریوں میں گہری نیند کے مزے لے رہے تھے اور ان ہی میں وسیع احاطے میں واقع وہ دو منزلہ عمارت شامل تھی جس کے مکین نے ڈینی کو رات کے اس پہر بستر میں پڑے رہنے کے بجائے سڑک پیمائی پر مجبور کر دیا تھا۔

وہ سکون سے کار ڈرائیو کر رہا تھا کیونکہ گلیوں میں اس وقت دور دور تک میدان صاف تھا چھوٹی آبادی ہوتی تو شاید ڈینی کا ایک آدھ چوکیدار سے ٹکراؤ ہو گیا ہوتا لیکن وہاں شہر کے با ثروت لوگ مقیم تھے اور ہر احاطے میں وہاں کا تنخواہ دار چوکیدار مقیم تھا جو شاید مالکان کی بے فکری کی نیند کے انتظار میں جاگنے کے بعد رات گئے خود بھی سو جاتا ہو گا لہٰذا ڈینی اس وقت خود کو رات کا شہزادہ تصور کر رہا تھا جو اپنی من مانی کرنے کو آزاد ہو۔

اس کی جاپانی کار کا سیاہ رنگ بھی اس مہم میں اس کا خاصا مددگار تھا صرف تاریک سڑک پر دور تک چمکتی ہوئی ہیڈ لیمپس کی روشنیوں کا انعکاس ہی اس علاقے میں اس کی نقل و حرکت کی چغلی کھا رہا تھا جب اس نے آخری گلی میں کار گھمائی تو روشنیاں گل کر دیں، انجن کے ساتھ ہی ڈیش بورڈ پر بھی اندھیرا پھیل گیا اور ڈینی کی کار پُراسرار آسیبی انداز میں اس دیکھے بھالے راستے پر رینگتی رہی۔

دوسرے مکانوں کی طرح زرد رنگ کی دو منزلہ عمارت بھی گھپ اندھیرے میں ڈوبی ہوئی تھی۔ ڈینی اس عمارت کے احاطے کی دیوار کے ساتھ ہی ذیلی سڑک پر گھوم گیا۔ ادھر اندھیرا زیادہ گہرا تھا تھوڑی دور نکلنے کے بعد ایک جگہ ڈینی نے ہینڈ بریک کھینچ کر گاڑی روکنی چاہی۔ کار کی رفتار کم ضرور ہوئی لیکن اس کے سوفٹ سے پہلے رکنے کے آثار نظر نہ آئے تو ڈینی نے دو بریک پیڈل پر رکھ دیا اور کار کے عقب میں سرخ روشنیاں جل اٹھیں جس کا انعکاس ڈینی کو ونڈ شیلڈ پر لگے ہوئے عقب نما آئینے میں نظر آ رہا تھا، بریک لائٹس کی اس روشنی سے بچنے کے لیے وہ ہینڈ بریک آزما رہا تھا جو کھڑی ہوئی کار کو اپنی جگہ پر روکے رکھنے کے لیے تو بہت موثر تھے لیکن چلتی ہوئی کار کو روکنے میں اتنے کارگر نہیں تھے۔ کار کنارے سے روکتے ہی اس نے انجن آف کیا اپنی نشست کے نیچے سے اپنا ریوالور اٹھایا اور پھرتی کے ساتھ کار سے باہر آ گیا۔ اس نے مخصوص طور کی مہارت سے دروازہ بہت احتیاط اور آہستگی سے بند کیا اور اسے مقفل کیے بغیر واپس چل دیا۔ وہ پہلی بار چوروں کی طرح کسی مکان میں گھسنے جا رہا تھا کہ اگر اسے ہنگامی طور پر واپس بھاگنا پڑا تو کار کا غیر مقفل دروازہ اس کا کام بہت آسان کر دے گا۔

اس کے بدن پر پوری آستینوں والی سیاہ جیکٹ اور سیاہ پتلون تھی، پیروں میں کریپ سول والے کالے جوتے اور ہاتھوں پر اس سے ملتے ہوتے چمڑے جیسے باریک دستانے چڑھے ہوئے تھے۔ ریوالور اس نے کار سے اترتے ہی اپنی جیکٹ کی داہنی جیب

میں ڈال لیا تھا۔

وہ تیز قدموں کے ساتھ آگے بڑھتے ہوئے دیواروں کے ساتھ ہو لیا اور پھر کہیں بھی روشنی کی زد میں آئے بغیر تاریکی کے ایک جزو کی طرح مطلوبہ عمارت کے احاطے کی عقبی دیوار کے قریب پہنچ گیا جو اس کی دانست میں آخری سرے پر عمارت کے عقبی حصے پر واقع تھی ۔ سکندر علی کا مکان عالمگر کونے پر واقع تھا لیکن احاطے میں صرف اسی رخ پر پھاٹک بنایا گیا تھا جو نسبتاً کشادہ سڑک پر واقع تھا۔ ڈیپی جس سمت میں تھا، وہاں ایک سرے سے دوسرے سرے تک سپاٹ دیوار پھیلتی چلی گئی تھی اور اس میں کئی جگہ اندر لگے ہوئے درختوں کی شاخیں یوں باہر جھکی ہوئی تھیں کہ تھوڑی سی کوشش کے بعد ان میں جھول کر با آسانی اندر کودا جا سکتا تھا۔

ڈیپی کے دل میں بس ایک خوف تھا کہ کہیں اندر کودتے ہی رکھوالی کے کتوں کا سامنا کرنا پڑے۔ اس نے تھوڑے سے توقف کے بعد اچک کر ایک مضبوط سی شاخ پکڑی اور پھر وہ کسی بندر کی طرح کلائیوں کے زور پر اپنا بدن اوپر اٹھاتا چلا گیا۔ شاخ پر پہنچنے کے بعد وہ احتیاط سے احاطے کے اندر جھکے ہوئے اس درخت کے گھنے حصے میں پہنچ کر دو شاخوں کے درمیان بیٹھ گیا مگر اس کے کان اندر سے ابھرنے والی کسی آہٹ کے منتظر رہے۔

چند ثانیوں بعد اس نے درخت سے ایک خشک ٹہنی توڑ کر لان پر اچھال دی۔ شاخ گرنے کی ہلکی سی آواز پیدا ہوئی جو بھونکنے والے کتوں کو ادھر متوجہ کرنے کے لیے کافی تھی لیکن کئی منٹ گزرنے کے [illegible] وہ اندر چھپا ہوا سناٹا بدستور برقرار رہا وہ شاخوں کے درمیان سرکتا ہوا درخت کے انتہائی اندرونی حصے کی طرف بڑھنے لگا کیونکہ اس گھنیرے درخت کی کئی شاخیں اس سمت میں نیچے کودنے میں معاون ثابت ہو سکتی تھیں جبکہ ڈیپی خود بھی اندر اترنے کے لیے شاخوں کا استعمال نہیں کرنا چاہتا تھا شاخوں کے اندھیرے کنج میں اس نے اپنی جیب سے سیاہ نائیلون کا تھیلی نما ایک نقاب نکالا اور اپنے چہرے پر منڈھ لیا اس طرح وہ سر سے پیر تک سیاہ پوش ہو گیا۔ نقاب میں آنکھوں اور نتھنوں کے مقام پر پہلے سے ایسے سوراخ موجود تھے کہ ڈیپی کو دیکھنے یا سانس لینے میں دشواری نہیں ہو رہی تھی۔

وہ درخت کی ایک لچکیلی شاخ کے سرے پر آ کر ہلکی سی دھمک کے ساتھ نیچے لان پر کود گیا اور احتیاطاً چند ثانیوں تک [illegible] حرکت کیے بغیر اسی جگہ زمین پر ہاتھ جمائے اکڑوں بیٹھا [illegible] پھر اسی جگہ سے اٹھا اور پھرتی کے ساتھ دوڑتا ہوا عمارت کی دیوار سے جا لگا اور اسی طرح دیوار کے ساتھ ساتھ عمارت کے عقبی حصے کی طرف بڑھنے لگا۔ راستے میں آنے والی تمام کی تمام کھڑکیاں تاریک تھیں جو کھلی ہوئی تھیں ان میں آہنی گرل لگی ہوئی تھی جس کے باعث ڈیپی کو اس راستے سے داخلے کے امکانات کو یکسر مسترد کرنا پڑ گیا۔ اس پہلو سے گزر کر ڈیپی نے پورے عقبی حصے کا بھی جائزہ لے ڈالا مگر ادھر بھی عمارت کا راستہ مسدود نظر آیا۔ بس لے دے کر کوریڈور کے قریب ایک دروازہ تھا جس کا ہینڈل گھماتے ہی اسے اندر سے مقفل ہونے کا اندازہ ہو گیا۔ وہ دروازہ یقینی طور پر کچن سے متعلق کسی ایسی راہداری میں کھلتا تھا جہاں کچن سے ان کے ملازمین کا عمل دخل رہتا ہو گا۔

ڈیپی نے پھرتی کے ساتھ دوسرے پہلو کا بھی معائنہ کر ڈالا اور ادھر سے ناامید ہو کر کوریڈور والے قریب کے عقبی دروازے پر لوٹ آیا۔ اسے قفل شکنی میں کوئی خاص مہارت نہیں تھی لیکن یہ ضرور جانتا تھا کہ دروازوں میں نصب [illegible] دوسرے تالوں کے مقابلے میں آسانی سے کھولے جا سکتے ہیں۔

ان امکانات کے لیے وہ گھر سے تیار ہو کر چلا تھا لہٰذا اس کی جیب میں قفل شکنی کے بنیادی لوازمات موجود تھے۔ یہ تو اس کی خوش قسمتی ہی تھی کہ چند ہی ثانیوں میں دروازہ کھولنے میں کامیاب ہو گیا۔ دروازے کے عقب میں دور کہیں مدھم روشنی ہو رہی تھی جو اس مکمل تاریکی میں سمت زیادہ محسوس ہو رہی تھی۔ ڈیپی سناٹے سے مطمئن ہو کر اندر رینگ گیا دروازہ آہستگی سے بند کر دیا۔

وہ کشادہ چار فٹ چوڑی راہداری تھی جس میں [illegible] وغیرہ کی بو رچی ہوئی تھی۔ دائیں سمت پر پہلا دروازہ کچن کا تھا اس کے برابر میں اسٹور بھی ڈیپی کے لیے بے سود تھا بائیں طرف کا اکلوتا دروازہ کھولتے ہی اسے خواب [illegible] باہر سے آنے والی مدھم سے انعکاس میں کمرے میں ایک چارپائی نظر آ رہی تھی۔

ڈیپی نے دروازہ بند کر کے جیب سے ریوالور نکالا چارپائی پر سوتے ہوئے شخص کے سرہانے پہنچ گیا۔ اس نے [illegible] کارروائی کے آغاز کے لیے ایسی جگہ کا انتخاب کیا تھا [illegible] وہ دروازے پر بھی نگاہ رکھ سکتا تھا۔

سویا ہوا شخص عمر رسیدہ اور کمزور جسم کا مالک نظر آتا تھا۔ ڈیپی نے اچانک ہی اس کے منہ پر سختی سے اپنا بایاں [illegible] جما دیا۔ سوتے سوتے نازل ہونے والی اس ناگہانی افتاد نے ڈیپی کے شکار کو بوکھلا دیا اور وہ چیخنے کی ناکام کوشش [illegible]

طرح بیدار ہو گیا۔

"میرے ہاتھ میں بھرا ہوا ریوالور ہے۔" ڈینی دبی دبی آواز میں غرایا۔ "ذرا بھی آواز نکالی تو بھیجے میں گولی اتار دوں گا۔"

ڈینی کے الفاظ کا خاطر خواہ اثر ہوا اور اس نے ڈینی کی آہنی گرفت سے اپنا دہانہ آزاد کرانے کے لیے ماہی بے آب کی طرح مچلنا یکلخت موقوف کر دیا۔ "میں ہاتھ ہٹا رہا ہوں لیکن میری بات یاد رکھنا۔" ڈینی نے ریوالور اس کے چہرے کے سامنے نچاتے ہوئے کہا اور اس کے دہانے سے اپنا ہاتھ ہٹا لیا۔

ڈینی کے پنجۂ ستم سے نجات پاتے ہی وہ پھرتی سے پلنگ سے اتر گیا اور پھر اندھیرے کے باوجود اسے ڈینی کا سیاہ پوش سراپا نظر آ گیا اور اس کی آنکھیں خوف سے پھیلتی چلی گئیں۔ "تت... تم کون ہو؟" اس کے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی خوف زدہ سی آواز نکلی۔

"گھر میں اس وقت کتنے لوگ موجود ہیں؟" ڈینی نے سرد اور بے رحمانہ لہجے میں سوال کیا۔

"میرے اور مس صاحبہ کے علاوہ کوئی نہیں ہے۔" وہ خوف زدہ لہجے میں گھگھیایا۔ "آخر تم کون ہو اور کیا چاہتے ہو؟"

"تمہاری مس صاحبہ کا عاشق ہوں۔" ڈینی نے بے باک لہجے میں فرمایا۔ "وہ اس اکیلے گھر میں تمہارے ساتھ کیا کر رہی ہے؟"

"وہ دن رات یہیں رہتی ہے۔" بوڑھا ملازم ہکلایا۔ "سیٹھ صاحب اچانک زمینوں پر چلے گئے۔ ورنہ وہ بھی یہاں ہوتے۔"

"اور سیٹھ صاحب کے بیوی بچے؟" ڈینی نے سوال کیا۔

سکندر علی کی غیر موجودگی کی اطلاع پر حیرت ہوئی تھی لیکن ملازم کی وضاحت نے اسے مطمئن کر دیا تھا۔ عمارت میں کسی لڑکی کی موجودگی کا علم ہو جانے کے بعد اس کی نگاہ میں اس بوڑھے ملازم کی کوئی اہمیت نہیں رہ گئی تھی لیکن وہ چیتی ضد سے پہلے اس سے بھی ہر وہ بات اگلوا لینا چاہتا تھا جو اس کے علم میں تھی۔

"بیوی بچے تو سب گاؤں میں رہتے ہیں۔" بوڑھے ملازم نے بے بسی سے جواب دیا۔ "کبھی کبھار دو چار دن کے لیے آتے ہیں اور چلے جاتے ہیں۔"

"مس صاحبہ کون ہے؟" ڈینی نے اگلا سوال کیا۔

"سیٹھ صاحب نے اسے دو مہینے پہلے گھر میں ڈالا ہے۔ یوں سمجھو کہ ان کی سیکرٹری ہے۔" بوڑھے کے لب و لہجے میں خفگی سی ابھر آئی تھی۔ "اللہ ہی آگے کا حال جانتا ہے۔ میں تو بس اپنے کام سے کام رکھتا ہوں۔"

"باہر نکلو اور اس کے کمرے کی طرف چلو۔" ڈینی نے بڑھ کر اسے ٹھوکا دیا۔ وہ جسمانی طور پر ڈینی سے اتنا کمزور تھا کہ شور اور ہنگامہ آرائی کے علاوہ وہ کسی طرح ڈینی کے خلاف اپنا بچاؤ نہیں کر سکتا تھا۔

اس راہداری کے اختتام پر وہ بائیں طرف گھومے تو وہاں چھت میں لگا ہوا ایک بلب روشن تھا۔ اس شخص نے روشنی میں آنے کے بعد مڑ کر خوف زدہ نگاہوں سے ایک بار ڈینی کا جائزہ لیا اور پھر جلدی سے سر گھما لیا۔ اسے سیاہ پوش ڈینی کی صورت میں اپنے سر پر موت مسلط نظر آ رہی تھی۔

آخر وہ ایک بند دروازے کے سامنے رک گیا۔ ڈینی نے بڑھ کر احتیاط سے ہینڈل پر تھوڑی سی قوت صرف کی۔ لیکن وہ دروازہ بھی مقفل ثابت ہوا۔

"دستک دے کر اسے بتاؤ کہ سیٹھ صاحب اچانک واپس آ گئے ہیں اور اس سے ملنا چاہتے ہیں۔" ڈینی نے اس کے کان میں سرگوشی کی اور وہ چھری کے نیچے آئے ہوئے کسی بکرے کی طرح بے بسی سے سر ہلا کر رہ گیا۔

دستک کے جواب میں اندر سے ابھرنے والی جھلائی ہوئی خوابناک نسوانی آواز ڈینی کے کانوں کو کچھ شناسا سا محسوس ہوئی۔ ملازم سے اس لڑکی کی اصلیت معلوم ہو جانے کے بعد وہ خود سوچ رہا تھا کہ کہیں یہ وہی لڑکی نہ ہو جو باس کی غیر موجودگی میں ثنا شیرازی کے حسابات وصول کر رہی تھی۔

"دروازہ کھولو مس صاحبہ! میں فضل محمد ہوں۔" بوڑھے نے نسوانی آواز کے استفسار پر کہا۔ "سیٹھ صاحب واپس لوٹ آئے ہیں اور تمہیں بلا رہے ہیں۔"

بوڑھے کے الفاظ کارگر ثابت ہوئے اور قفل میں چابی گھومنے کی آواز کے بعد خوابگاہ کا دروازہ کھل گیا۔

روشن راہداری میں ریوالور سے مسلح ایک سیاہ پوش کو دیکھتے ہی دروازے میں نمودار ہونے والی خوبصورت عورت کی آنکھیں دہشت سے پھیل گئیں اور چیخنے کے لیے اس کے لب ہلے ہی تھے کہ ڈینی نے ریوالور کی بھیانک نال کو جنبش دے کر فرمایا "خاموش رہو! ذرا بھی آواز نکالی تو یہیں ڈھیر کر دوں گا۔"

عورت نے اپنے ہونٹ لبوں سختی سے بھینچ لیے جیسے اسے اپنے اعصاب پر قابو نہ رہا ہو اور وہ اپنے کسی غیر ارادی عمل سے خوف زدہ ہو۔

ڈینی نے شب خوابی کے لبادے میں ملبوس اس کے سراپا کو ندیدی نگاہوں سے دیکھا پھر اسے اندر دھکیل کر بوڑھے سمیت خود بھی اس کی خوابگاہ میں داخل ہو گیا۔ اندر پہنچتے ہی اس

کے بارے میں اپنے شبہات کو یقین میں بدل لیا تھا اور اسی کے ساتھ تنظیم سے وابستہ چار افراد کے فون نمبر حاصل کرنے میں کامیاب ہو گیا تھا۔

اگر ڈائری میں درج نمبروں کے بارے میں ڈینی کے اندازے درست تھے تو بی ون ، بی ٹو اور سی ون کے ساتھ ہی اسے لے ٹو کا نمبر بھی معلوم ہو چکا تھا اور لے ٹو صرف ایک شخص یعنی لے ون کو جوابدہ ہونا چاہیے تھا جو تنظیم کا اصل سربراہ ہوتا۔ اس طرح ڈینی کے لیے صرف دو معمے باقی رہ گئے تھے۔ جن کے سامنے آجانے سے پوشیدہ اس کی نظروں میں آ سکتا تھا ان میں ایک لے ون تھا اور دوسرا بی تھری۔

سکندر علی کی خوابگاہ سے باہر نکل کر دروازہ مقفل کرنے میں اسے کئی منٹ صرف ہو گئے پھر وہ ان ہی راستوں سے عافیت سے نکلتا چلا گیا جن سے وہاں تک پہنچا تھا۔ کوٹھی کے دالان کے قریب کھلنے والا عقبی دروازہ اس نے مقفل نہیں کیا تھا۔ کیونکہ واردات کے علاوہ وہ اندر بھی اپنے داخلے کے دو چھینٹے چھوڑ گیا تھا جو اپنے ساتھ پیش آنے والے سارے واقعات اپنے مالک کے گوش گزار کر دیتے۔

چھوٹی ہوئی جیبوں کے ساتھ وہ درخت کی الجھی ہوئی شاخوں کے ذریعے باہر کودا تو اس کی رسٹ واچ ایک بجے کا سگنل بجا رہی تھی۔ اس نے وہیں ٹھہر کر اپنے چہرے سے نائیلون کا سیاہ تھیلی نما نقاب اتارا اور چہرے سے پسینہ صاف کرتا ہوا اپنی کار کی طرف چل دیا جو بدستور اپنی جگہ پر موجود تھی۔

کار اسٹارٹ کر کے وہ روشنیاں جلائے بغیر وہاں سے روانہ ہوا اور دو موڑ گھومنے کے بعد ہیڈ لیمپس آن کر دیے۔

ڈینی کی سرگرمیاں تو ہمیشہ سے مشکوک رہی تھیں لیکن اس کے گھریلو ملازمین کے بیچ اس کے سارے معمولات ٹھیک ٹھاک رہے تھے کیونکہ گھر میں اس نے اپنی ذات کو ہر شبہے سے بالا رکھا تھا۔ اس کے علاوہ بھی معقول معاوضہ اور مالک کے بہتر سلوک کے باعث اس کے وفادار تھے لیکن گھر واپس لوٹتے ہوئے ڈینی سوچ رہا تھا کہ وہ پہلی بار پوری رات باہر گزار کر گھر لوٹ رہا تھا کہیں اس کے ملازمین شبہات میں مبتلا نہ ہو جائیں۔

بل فورسٹ سے ٹرانسمیٹر پر گفتگو کے بعد ہی ڈینی نے ارادہ کر لیا تھا کہ وہ رات کے ڈیڑھ دو بجے سکندر علی کے مکان میں گھسے گا لیکن اتنی رات گئے گھر سے روانہ ہونے سے بچنے کے لیے وہ دس بجے ہی گھر سے نکل گیا تھا۔ یہ غنیمت تھا کہ چلتے ہوئے اس نے بوڑھی خادمہ سے کسی پارٹی میں شرکت کا ذکر کر دیا تھا مگر اس وقت ڈینی کی حالت پارٹی سے واپسی کی نشاندہی نہیں کر رہی تھی۔

اس نے گلو و کمپارٹمنٹ میں کاغذات کے نیچے اسکاچ کی نصف بوتل نکالی اور کار ڈرائیو کرتے ہوئے لافٹ کو ذرا آرام سے اپنے معدے میں انڈیلنے لگا تاکہ علاوہ اگر بوڑھی خادمہ اس کی واپسی کے انتظار میں جاگ رہی ہو تو دور ہی سے شراب کی بدبو کے بھبکے سونگھ کر اس کے بارے میں مطمئن ہو جائے۔

گیٹ پر ڈینی کی گاڑی کے ہیڈ لیمپس کی تیز روشنی پڑی اس کے چوکیدار نے مانوس ہارن کا انتظار کیے بغیر گیٹ کھول دیا اور ڈینی دانستہ اونچی آواز میں گنگناتے ہوئے کار اندر لیتا چلا گیا۔ اس کے کار سے اترتے تک خود بخود ساتھ خانساماں بھی کہیں سے برآمدے میں آ گیا تھا۔ وہ جھومتے ہوئے وہ تین سیڑھیاں عبور کیں اور لڑکھڑائی آواز میں بولا۔ ارے... تم دونوں جاگ رہے ہو... جواب میں خاموشی اور زیر لب مسکراتے ہوئے اپنے شرابی مالک کو اندر وہ سیدھا اپنی خوابگاہ میں داخل ہو کر محبوس ہو گیا۔

لباس تبدیل کرنے سے پہلے وہ سکندر علی کے لائی ہوئی قیمتی اشیا کا پیکٹ بنانا چاہتا تھا تاکہ دن میں گزرتے ہوئے انہیں کسی گٹر یا نالے میں پھینک دے۔

اصولاً مال کی فروخت میں اضافہ ہونے کے ساتھ کو خوش ہونا چاہیے تھا اور وہ پہلے دو چار روز تک محسوس بھی کرتا رہا تھا۔ اس کی ابتدائی فروخت کرتے ہوئے وہ بیس پچیس پڑیاں روز بھی فروخت اپنی دانست میں اسے بڑی کامیابی تصور کرتا کیونکہ ڈھائی تین ہزار روپے ماہانہ کی آمدنی ہونے لگی جو اس کے خواب و خیال سے بھی زیادہ تھی لیکن جبار نے اس کی کایا پلٹ کر رکھ دی تھی۔ دوسرے ہی دن اس نے اگلے روز کے لیے پچاس پڑیوں کی فرمائش کی تھی۔ وہ تو کچھ نہ کر سکا لیکن اس کے دل میں ایک بے نام سا خوف ہو گئی تھی۔

جبار یونیورسٹی میں ایم اے کے آخری سال میں تھا اور شہر ہی میں رہتا تھا لیکن شام تک اپنا بیشتر وقت صدر و ہیں ہی گزارتا تھا۔ دوسرے من چلوں کی طرح دوستوں کا حلقہ خاصا وسیع تھا جن میں سے بیشتر ملازم تھے۔ اپنی ان صلاحیتوں کی وجہ سے تعلیمی معاملات سے زیادہ بہتر تھا اور اساتذہ اس سے نالاں ہونے میں موجود ہوتے ہوئے بیشتر کلاسیں گول کر جاتا تھا۔

وضع قطع سے غریب نظر آنے والے طلبا آتے دل افسردہ حالوں کی تحقیر آمیز نگاہوں کا نشانہ بنتے رہتے ہیں۔ انھیں کوئی گروپ خود میں ضم کرنے کو تیار نہیں ہوتا تھا۔ وہ تنہا تنہا سے یونیورسٹی آتے اور کتابوں سے سر کھپا کر اپنے گھر لوٹ جاتے۔

صرف اس کے تائب ہونے سے کچھ بھی تو ہوتا۔ سب کام اپنی ڈگر پہ ہوتے رہتے۔ جبر کا چرس کے دم لگانے رہتے اور ہیروئن کے عاشق لست اپنی جان کا روگ بناتے رہتے بس اس قدر ہوتا کہ اسے اپنے خوابوں کی تکمیل کا جو موقع ملا تھا۔ وہ ضائع ہو جاتا اور پھر شاید وہ بھی اپنے باپ کی طرح اپنی چار بہنوں کے لیے کچھ کیے بغیر محض سوچ سوچ کر قبل از وقت بوڑھا ہو جاتا۔

یہ ہیروئن ہی کی مہربانی تھی کہ چند ہی دنوں میں اس کے گھر میں نئے کپڑے کی بھینی بھینی سوندھی سوندھی مہک پھیلنے لگی تھی جس سے وہ سب برسوں سے ترستے ہوتے تھے۔ علاوہ ازیں آمدنی میں دو وقت پیٹ بھر غذا کی مشکل تھا تو نئے کپڑے کہاں سے بنتے۔ بس ہر ایک کی کوشش یہ ہوتی تھی کہ جو جوڑے برسوں سے زیر استعمال چلے آ رہے ہیں کہیں سے ادھڑنے نہ پائیں بلکہ سارا سستا ادھڑنے بھی کار رہتا تھا کیونکہ غلافی دور کی ترغیبوں میں سے عارضی کو اگر ذر کے اس گھرانے کے حصے میں بس ناشتوں اور ہیروئن کے جلوے سامنے ہی آتے تھے۔ جن کی سلائیاں ڈھل ڈھل کر جواب دے جاتی تھیں مگر تانا بانا بھٹنے کے باوجود اپنی جگہ برقرار رہتا تھا۔

اس نے اپنے ضمیر کی احمقانہ ملامت کو ذہن سے جھٹک کر موتی دادا کو پچھلے مال کے پیسے ادا کیے نیا مال وصول کیا اور گھر لوٹ آیا۔

اگلی صبح خلاف معمول جبار اسٹاپ پر ہی اس کا منتظر تھا۔ وہ پڑھائی کے معاملات میں جتنا پیچھے تھا یونیورسٹی پہنچنے کے معاملے میں اسی قدر آگے تھا۔ بس یہ معلوم ہوتا تھا کہ وہ محض شب بسری کے لیے گھر جاتا ہو۔ اس کا دل ہی نہیں لگتا تھا کلاسوں کے اوقات سے قطع نظر وہ اپنے علاقے سے یونیورسٹی کے لیے چلنے والی پہلی بس سے وہاں پہنچ جاتا تھا۔ اس نے بس سے اترتے ہی حامد کو جا لیا۔

وہ دونوں ٹہلتے ہوئے ایڈمنسٹریشن بلاک کے عقبی حصے کی طرف بڑھ گئے پھر حامد نے اپنے رکسیک کے بیگ کی زپ کھول کر گائڈز اور نوٹس کی موٹی فائل کے درمیان رکھا ہوا پیکٹ نکال کر اسے تھما دیا۔

"اچھا خدا حافظ۔" جبار پیکٹ لیتے ہی بولا۔ "ایک بجے آڈیٹوریم کے دروازے پہ ملوں گا۔"

"پیسے؟" حامد نے بوکھلاتے ہوئے پیچھے سے کہا۔

"ایک بجے ساتھ لیتا آؤں گا۔" وہ جاتے جاتے مڑ کر بولا اور حامد کو ہکا بکا چھوڑ کر آگے بڑھتا چلا گیا۔

حامد کو یوں محسوس ہوا جیسے کسی نے اس کے جسم سے خون نچوڑ لیا ہو۔ کئی سیکنڈ تک اس کا دماغ ماؤف رہا جیسے بس میں سانس کی آواز گونجتی رہی پھر بمشکل اس نے خود کو پایا اور شکست خوردہ انداز میں فیکلٹی کی طرف چل دیا۔

اس سے پہلے جبار ہمیشہ اسے نقد رقم دے کر پڑیاں لیتا رہا تھا۔ آج پہلی بار ایسا ہوا تھا کہ وہ بغیر قیمت مال لے گیا تھا۔ حامد کو اگر ذرا بھی شبہ ہو جاتا کہ جبار ایسی حرکت کرے گا تو وہ رقم لیے بغیر اپنا بیگ ہی نہ کھولتا۔

وہ اس کام میں نو آموز تھا۔ جبار کے جاتے ہی اس کا دل ڈوبتا ہوا محسوس ہوا تھا۔ اسے شبہ ہو رہا تھا کہ جبار نے مہارت سے اسے بے وقوف بنایا تھا۔ پہلے لفڑا وائٹنگ نام خریدتا رہا پھر دو روپے فی پڑیا اضافی آمدنی کا لالچ دے کر اس کا اعتماد حاصل کر لیا۔ اس واقعے سے پہلے بھی جبار اسے روپے فی پڑیا کے حساب سے نقد پیسے دیتا رہا تھا پھر اس سوچے سمجھے منصوبے کے تحت ایک دم پچاس پڑیوں کا سودا جس پر حامد کے ساتھ ہی موتی دادا کو بھی حیرت ہوئی تھی وہ پیسے دیے بغیر پچاس پڑیاں لے بھاگا تھا جن کی [illegible] کے حساب سے ساڑھے بارہ سو روپے بنتی تھی۔ اسے یقین تھا کہ جبار چکما دے گیا تھا۔ معاملہ چونکہ ایک نشے کی فروخت سے متعلق تھا لہٰذا اسے پورا اعتماد رہا ہو گا کہ حامد لب اٹھانے کے باوجود کسی کے سامنے زبان کھولنے کی جرأت نہ کر سکے گا۔

پہلے پیریڈ میں حامد کلاس روم میں موجود تھا لیکن معمول نوٹ لینے کے بجائے خالی الذہنی کے عالم میں خلا میں گھور رہا تھا۔ لیکچرار کی ساعت سے بالا ہی بالا گزر رہا تھا۔ وہ یہ سوچ رہا تھا کہ اتنی بڑی رقم کا نقصان کہاں سے پورا کرے۔ بلاشبہ اس نے پچھلے دنوں اس سے کہیں زیادہ رقم کمائی تھی مگر مستقل آمدنی کی امید پہ ساری رقم گھر کی ضرورتوں سے متعلق ضروریات پہ خرچ کر چکا تھا۔ نہ جانے اس اطلاع پر موتی دادا اس کے ساتھ کیا سلوک کرتا۔ اسی کی یہی مہربانی تھی کہ پچھلے ہفتے نیا مال ادھار دے دیتا تھا۔ وہ یہی سمجھتا کہ حامد مال بیچ کر کھا گیا ہے۔ پھر جس طرح حامد لٹنے کے باوجود خاموش رہنے پر مجبور تھا اسی طرح موتی دادا بھی اسے قانون کی مدد لینے سے رجوع نہ کرتا بلکہ غنڈہ گردی اور تشدد کے ذریعے اسے بولنے پر مجبور کرتا۔

ذرا سی بے پروائی سے صورت حال یکسر

بچے کا لالچ بہت برا ہوتا ہے۔ میں تمہیں زندگی بھر کوئی آسائش
نہ دے سکا کہیں ایسا نہ ہو کہ اپنی محرومیوں کا حساب چکانے
کے نام پر تم لوگوں کی دلالی میں پڑ جاؤ۔ ہاتھوں کی سیاہی پھر دھل
جاتی ہے مگر چہرے کی کالک ہر ایک کو لے ڈوبتی ہے۔ تم
خود سمجھدار ہو۔" اس نے غلطے بھر کے لیے خاموش ہو کر تھوک
نگلتے ہوئے اپنا گلا تر کیا پھر بولا "اپنا اچھا برا سمجھتے ہو لیکن
ابھی تم نے دنیا نہیں دیکھی بس یہی ایک فکر ذرا پریشان کرتی ہے۔"
"آپ بے فکر رہیں بابا!" حامد نے بڑھ کر بوڑھے باپ
کے دونوں شانے تھام لیے۔ "آپ کے نام کو بٹا نہیں لگاؤں گا!
آپ زیادہ نہ سوچا کریں۔ آپ نے کیا نہیں دیا مجھے؟ یہی کیا
کم ہے کہ آج میں کہیں کڑی مزدوری کرنے کے بجائے بے فکری
سے تعلیم حاصل کر رہا ہوں۔"
بوڑھے باپ کے ہونٹوں کے گوشے کپکپائے اور آنکھوں
سے دو موتی گود میں لڑھک گئے اور وہ رندھی ہوئی آواز
میں بولا "جب قدرت نے مجھے کچھ نہیں دیا تو میں تمہیں کیا دیتا
بیٹے، سر چھپانے کو اپنا ٹھکانہ ہے نہ۔۔۔"
"ہاں ہاں، اب سب ہو جائے گا۔" حامد کی ماں شاید
اپنے شوہر کی آواز سنتے ہی صحن سے کمرے میں آ گئی تھی۔ "تم
نے تو کچھ بھی نہیں ہوا، اب اللہ رکھے میرے حامد کو، دیکھنا
بوڑھے ہی دنوں میں۔۔۔" اپنی روانی میں بولتے بولتے اچانک
اس کی نگاہ اپنے شوہر کے چہرے کی جھریوں میں لرزتی ہوئی
نمی پر پڑی اور وہ سٹپٹا گئی۔ "ارے تم رو رہے ہو۔۔ کیا کہہ دیا
اس نے تم کو؟" وہ لپک کر شوہر کی چارپائی کے پاس آ گئے بڑھی
اور حامد دل گرفتہ ہو کر کمرے سے نکل گیا۔
اس روز اس نے صدقِ دل سے فیصلہ کیا کہ اپنی آمدنی
کا ایک ایک پیسہ احتیاط سے جمع کرے گا اور چند ہی ہزار
کا پونجی بنانے کے بعد بیرون فروشی ترک کر دے گا۔ اس
نے جھوٹ بول کر اپنے باپ کو مطمئن کر دیا تھا لیکن خود اچھی طرح
جانتا تھا کہ وہ ایک غلط کام میں ملوث ہے۔ باپ نے چھیڑنے
سے اس کے اندر کی وہ کمزور آواز زور پکڑ گئی تھی جسے اپنی
مجبوریوں کی خاطر حامد نے خود گھونٹ رکھا تھا۔ کچھ دن تک
جبار کے ساتھ معاملہ کسی گڑبڑ کے بغیر خوش اسلوبی سے چلتا رہا۔
پھر ایک دن وہ اچانک غائب ہو گیا۔ حامد اس کی لاابالی طبیعت
سے اول روز سے متعارف ہو چکا تھا۔ لہٰذا یہ گمان بھی نہیں ہوا کہ جبار
نے دانستہ کوئی ایسا انتہائی قدم اٹھایا ہوگا مگر اسے تشویش ضرور ہو گئی۔
اس کا اندازہ تھا کہ جبار کو اچانک کوئی مجبوری بھی پیش
آ گئی ہو تو وہ حامد کو اطلاع دینے ضرور آتا۔ پھر اس
نے سوچا کہ جبار یونیورسٹی کے کسی دور افتادہ حصے میں نہ پھنس
گیا ہو۔ اس نے پہلے دو لیکچرز چھوڑ دیے اور ادھر ادھر ڈھونڈ
ڈھونڈ کر تھک گیا۔ اس کی بے چین نگاہیں ہر لمحے جبار کی منتظر تھیں
لیکن وہ کہیں نظر نہ آیا۔ آخر حامد جبار کے ساتھ آنے والے
لڑکے سے ملا تو پتا چلا کہ اس روز جبار سرے سے بس میں
سوار ہی نہیں ہوا تھا۔
اس نے بے دلی سے صرف ایک لیکچر اٹینڈ کیا مگر اس
کا ذہن الجھا رہا۔ پیریڈ ختم ہوا تو وہاں رک کر وقت ضائع کرنے
کے بجائے واپسی کا فیصلہ کر چکا تھا۔
وہ واپسی کے لیے بس اسٹاپ پر کھڑا ہوا تھا کہ اچانک
سامنے سے کسی لڑکی نے ہاتھ لہرا کر اسے اپنی طرف متوجہ کرنے
کی کوشش کی۔ حامد نے اس کے سراپا پر غور کیا تو اسے پہچان
گیا۔ وہ جبار کی ہم جماعت تھی۔ خوش شکل ہونے کے ساتھ خوش مزاج
بھی واقع ہوئی تھی۔ کوشش کے باوجود حامد کو اس کا نام یاد نہ
آ سکا لیکن وہ اپنی جگہ رک کر اس کا انتظار کرنے کے بجائے
اخلاقاً اس کی طرف بڑھ گیا۔
"آپ حامد ہی ہیں نا؟" اس نے قریب آتے ہی پُراعتماد
لہجے میں سوال کیا۔
"جی ہاں" حامد نے شرافت سے کہا۔ لڑکیوں سے ہمیشہ
وہ محتاط اور شائستہ طریقے سے پیش آتا تھا۔
"کیا آپ سے کوئی کتاب لے گیا تھا جو اسے آج لوٹانی
تھی؟" وہ سنجیدگی سے بتانے لگی۔ "لیکن آج وہ اچانک بیمار
پڑ گیا ہے۔ آپ کو کسی وقت گھر پر بلایا ہے۔"
"یہ کس کا ذکر کر رہی ہیں آپ؟" حامد نے حیرت سے
پوچھا کیونکہ اس نے اپنی کوئی کتاب کسی کو نہیں دی تھی اور
ذہن کے کسی دور دراز گوشے میں بھی یہ خیال نہیں آیا تھا کہ جبار
پیغام رسانی کے لیے اس لڑکی کو استعمال کر بیٹھا ہوگا۔
وہ کھلکھلا کر ہنس پڑی۔ "تو آپ اپنے دوست کی خیریت
سے بھی لاعلم ہیں؟ جبار نے آج صبح سویرے کہیں سے فون
کیا تھا۔ ہمارے گھر، ہم دونوں ایک ہی بس میں یونیورسٹی
آتے ہیں لیکن آج وہ نہیں آ سکا۔"
"اوہ!" حامد نے جلدی سے کہا۔ "میں صبح سے پریشان
تھا۔ وہ کتاب دراصل میں نے بھی کسی سے ادھار لی ہوئی تھی
لیکن مجھے جبار کے گھر کا پتا نہیں معلوم تھا۔"
"اس کا بھی اسے خیال تھا۔" لڑکی نے اپنے پرس میں سے
ایک مڑا تڑا کاغذ نکال کر حامد کو دے دیا۔ "اسی لیے اس
نے مجھے پتا لکھوا دیا تھا۔"

حامد نے اس کا شکریہ ادا کیا اور وہ مسکراتی ہوئی واپس چلی گئی۔

جبار نے مختصر سی مدت کے لین دین میں حامد پر اپنا اتنا اعتبار قائم کر لیا تھا کہ وہ رقم کی طرف سے زیادہ فکرمند نہیں تھا لیکن حامد کو موتی دادا کی ہدایت کا خوف لاحق تھا۔ اسے ڈر یہ تھا کہ جبار کی غیر حاضری میں ہیروئن کے کسی رسیا کو اگر وقت پر نشہ نہ ملا تو کیمپس میں کوئی تماشا نہ کھڑا ہو جائے۔ اس طرح ہیروئن فروشی کا جو سلسلہ رازدارانہ طریقے پر چل رہا تھا، جامعہ کے اساتذہ اور انتظامی ذمے داروں کی نگاہ میں آسکتا تھا جس کے نتائج خاصے سنگین ہو سکتے تھے لہٰذا حامد نے گھر جا کر اپنا وقت برباد کرنے کے بجائے فوری طور پر جبار سے ملاقات کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

پی ای سی ایچ ایس کے علاقے سے وہ بس طارق روڈ کی حد تک واقف تھا۔ جہاں کبھی کبھار دوستوں کے ساتھ قدرت کی صناعی کے حسین شاہکار دیکھنے چلا جاتا تھا۔ لہٰذا وہ یونیورسٹی سے سیدھا طارق روڈ پہنچا جہاں ایک اسٹیٹ ایجنسی سے رجوع کرنے کے بعد اسے صحیح رہنمائی مل گئی اور وہ سوسائٹی کے قبرستان کے احاطے کی طویل دیوار کے مقابل بنے ہوئے مکانات میں جبار کا مکان تلاش کرنے میں کامیاب ہو گیا۔

وہ جگہ بھی محل وقوع کے اعتبار سے عجیب و غریب تھی۔ سڑک کے پار وسیع احاطے میں ہزاروں انسان زندگی کی حرارت کھو کر منوں مٹی کے نیچے ابدی نیند سو رہے تھے۔ پہلو بہ پہلو ہر ایک کے حصے میں وہی دو گز جگہ آئی تھی جو جیتے جاگتے اور لڑتے جھگڑتے انسانوں کا آخری مقدر ہوتی ہے۔ شاہ کے پہلو میں گدا کی ابدی آرام گاہ تھی اور گدا کے قدموں میں اپنے وقت کا کوئی فرعون سکون سے ابدی نیند سویا ہوا تھا اور زندوں کی آبادی کو مُردوں سے الگ کرنے والی سڑک کے اس پار پُرشوکت مکانوں میں زندگی اپنے تمام رنگوں کے ساتھ رقص کناں تھی۔ ہر شخص زندگی کی دوڑ میں دوسروں کو اتنا پیچھے چھوڑ جانا چاہتا تھا کہ انھیں وہ بس ایک سراب کی مانند اپنے سے آگے اور آگے نظر آ رہا ہے مگر کوئی اس کے قدموں کی گرد بھی نہ پا سکے اور اس دوڑ میں شاید کسی کو یاد نہیں رہ گیا تھا کہ زندگی اور موت میں کتنا کم فاصلہ ہے۔ درمیان میں حائل ایک سڑک کا یا شاید اس سے بھی کم۔

مکان کا نمبر وہی تھا لیکن مکانیت خاصی پیچیدہ نظر آ رہی تھی۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے اس دو منزلہ مکان میں کئی خاندان مقیم ہوں۔

حامد نے آخر کار کال بیل کا بٹن دبا ہی دیا۔ نچلی منزل کے داہنے حصے میں گھنٹی کا کرخت شور بلند ہوا اور اس کے ساتھ دروازہ کھول کر ایک صحت مند آدمی جھنجھلائے تیوروں کے ساتھ باہر نکلا لیکن حامد پر نگاہ پڑتے ہی خجالت آمیز ہنسی مسکرانے لگا۔ "معاف کیجیے گا گھنٹی کی آواز سن کر غصہ آگیا تھا۔ دن بھر محلے کے بچے تنگ کرتے رہتے ہیں، باہر نکلو تو کوئی نظر نہیں آتا۔"

"جبار موجود ہیں؟" حامد نے نرم لہجے میں سوال کیا۔

"اسی طرف اوپری منزل پر چلے جائیے۔" صحت مند نے خشک لہجے میں کہا اور حامد کے ردعمل کا انتظار کیے بغیر واپس اپنے گھر میں گھس گیا جیسے جبار کے مکان کی تلاش کے سلسلے میں اسے حامد کی غلطی ناگوار گزری ہو۔

اوپری منزل پر بھلی صورت کی ایک معمر سیدہ خاتون نے حامد سے جبار کا نام سنتے ہی اسے اندر بلا لیا۔ "آجاؤ بیٹے، وہ تو بستر پر پڑا ہوا ہے، خدا جانے کہاں جھگڑا کر کے آیا ہے، کہتا ہے کہ سیڑھیوں سے گر گیا ہے۔"

جبار جس ڈھب سے یونیورسٹی آتا تھا اس سے حامد نے یہی اندازہ لگایا تھا کہ وہ کسی متوسط گھرانے سے تعلق رکھتا ہے لیکن گھر میں پہلا قدم رکھتے ہی اس کے وجود میں خوشی کی ایک لہر سی دوڑ گئی کیونکہ گھر میں بے سروسامانی کے آثار نمایاں تھے۔ بوڑھی عورت کی رہنمائی میں حامد ایک کمرے میں داخل ہوا تو جبار ایک چارپائی پر چادر اوڑھے کسی لاش کی طرح بے حس و حرکت پڑا گہری نیند سو رہا تھا۔ دوسری چارپائی خالی تھی، حامد اس پر بیٹھ گیا۔

"جبار!" بوڑھی عورت نے اس کی پیشانی پر ہتھیلی جماتے ہوئے لہجے میں شفقت سے پکارا۔ "دیکھو بیٹا کون آیا ہے تم سے ملنے؟"

جبار نے کراہ کر کروٹ لی اور کراہتے ہوئے کسلمندانہ انداز میں آنکھیں کھول دیں پھر حامد کو پہچانتے ہی اس کے چہرے پر بوکھلاہٹ طاری ہو گئی، وہ چادر پھینک کر سیدھا ہو بیٹھا۔ اس کے رویے سے ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے کسی نے مجمع عام میں اس کے کپڑے اتار دیے ہوں۔ وہ ملامت آمیز لہجے میں اپنی ماں سے کہہ رہا تھا۔ "اسے یہاں کہاں بلا لیا، مرغی خانے میں، بہتر تھا باہر کسی ہوٹل میں بیٹھ جاتے۔"

"ہوٹل میں بیٹھ جاتے تو اس کی ماں نے ڈانٹ کے لہجے میں دہرایا۔ "تمہارا تو دماغ پھر رہا ہے، اللہ بخشے مرحوم..."

بند ہاتھ بستہ کرتا ہے اور میں تجھے باہر نکلنے دیتی۔" یہ کہتی ہوئی وہ اس کمرے سے چلی گئی اور جبار معذرت خواہانہ حقارت آمیز لہجے میں حامد سے مخاطب ہو گیا: "میرا خیال نہ کرنا یہاں تو بیٹھنے کے لیے جگہ بھی نہیں ہے..."

حامد نے نرمی سے اس کی بات کاٹ دی: "تم آرام سے لیٹے رہو، میں بھی کسی حویلی میں نہیں رہتا۔ یہ بتاؤ کہ یہ حال کیا ہو رہا ہے تمہارا؟" اس کا سوال بجا تھا کیونکہ جبار کی دونوں آنکھوں کے نیچے نیل پڑے ہوئے تھے، رخساروں پر ورم تھا اور پیشانی کے زخم پر ٹیپ سے پٹی چپکی ہوئی تھی۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ تھوڑی دیر پہلے باکسنگ کے کسی معرکے میں ناک آؤٹ ہونے کے بعد گھر لوٹا ہو۔

"کل شام ٹھکائی ہو گئی۔" وہ اس کی طرف جھک کر خفت آمیز سرگوشیانہ لہجے میں بولا: "وہ تین تھے۔ اچانک ہی گھیر کر مارنا شروع کر دیا۔ اگر مجمع میں سے کسی نے پولیس کی ہانک نہ لگائی ہوتی تو شاید حال اور بھی برا ہوتا۔"

"کیا ہوا تھا؟" حامد نے آگے سرک کر تجسس آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"میں حسب معمول طارق روڈ پر کھڑا ہوا تھا کہ اچانک ہی وہ تینوں میرے سر پر سوار ہو گئے اور مارنا شروع کر دیا۔ لوگ وہاں جمع تو ہو گئے لیکن مجمع میں سے کسی نے بھی مداخلت کی ہمت نہیں کی کیونکہ انہوں نے مداخلت کرنے والے کی ہڈیاں توڑ ڈالنے کا اعلان کر دیا تھا۔" وہ دھیمی آواز میں بتا رہا تھا۔ "پولیس کا نام سن کر فرار ہونے سے پہلے ان میں سے ایک نے دھمکی دی کہ اگر میں نے آئندہ وہاں ہیروئن فروخت کرنے کی کوشش کی تو وہ مجھے جان ہی سے مار دیں گے۔ اس وقت مرمت کا سبب میری سمجھ میں آیا تھا۔"

"تو تم ہیروئن بیچا کرتے تھے وہاں؟" حامد نے تحیر آمیز لہجے میں کہا۔ اس کے ذہن میں وہ ہدایات گھوم گئیں جو اسے مال خریدنے سے پہلے دی گئی تھیں۔ ان میں اہم ترین شرط یہ تھی کہ وہ جامعہ کی حدود سے باہر ایک پڑیا بھی نہیں بیچے گا کیونکہ دوسرے لوگ اپنی حدود میں کسی کی مداخلت برداشت نہیں کیا کرتے۔

"یونیورسٹی میں اتنا مال کہاں نکلتا ہے۔" اس کے ورم آلود ہونٹوں پر ہلکی سی مسکراہٹ تیر گئی۔ "سنا تھا کہ اس معاملے میں طارق روڈ کا علاقہ بہت زرخیز ہے لیکن یہ نہیں معلوم تھا کہ اتنا زیادہ خطرناک بھی ہے!"

"تم نے بہت برا کیا۔" حامد بڑبڑایا۔ "تمہیں یونیورسٹی سے باہر نہیں نکلنا چاہیے تھا۔ اگر اس وقت واقعی پولیس پہنچ جاتی تو کیا ہوتا؟ تمہارے ساتھ میری گردن بھی پھنس جاتی۔"

"ضرورتیں اندھی ہوتی ہیں دوست!" وہ سر جھکا کر آہستہ سے بولا۔ "اب تم نے میرا گھر تو دیکھ ہی لیا ہے۔ میں اتنا لاابالی نہیں ہوں، جتنا خود کو ظاہر کرتا ہوں۔ یونیورسٹی میں زیادہ سے زیادہ پچاس ساٹھ پڑیاں روزانہ بک جائیں گی۔ طارق روڈ پر پاؤں جم جاتے تو دو سو بھی کم پڑ جاتیں۔" اس کے لہجے میں حسرت ابھر آئی۔

حامد اس کی بات سن کر حیران رہ گیا۔ وہ شروع سے ہی جبار کو نشے کا عادی ایک خوشحال اور لاابالی لڑکا سمجھتا رہا تھا لیکن وہ تو خود اپنے دکھوں کے بوجھ تلے دبا ہوا نظر آ رہا تھا۔

"لیکن تم تو خود نشے کے عادی ہو؟" حامد نے تحیر آمیز لہجے میں سوال کیا۔ "یہ ضرورتوں کا قصہ کہاں لے بیٹھے؟"

اس نے متاسفانہ انداز میں اپنے سر کو جنبش دی۔ "شاید تمہیں یہ سن کر حیرت ہو کہ میں نے آج تک اپنا ایک پیسہ بھی کسی نشے پر خرچ نہیں کیا۔ ان لوگوں کے ساتھ چرس کی سگریٹیں ضرور پی لیتا تھا مگر اس کا عادی نہیں ہوں۔ مجھے تاشوں میں ہاتھ کا کمال حاصل ہے۔ ان لوگوں میں رہ کر روزانہ بیس چالیس روپے کھینچ لیتا تھا۔ پھر تم سے ہیروئن ملی تو انہیں منشیات کا ایک اور ذریعہ ہاتھ آ گیا..." اچانک وہ خاموش ہو کر دائیں طرف کی پسلیاں تھام کر گہرے گہرے سانس لینے لگا۔ حامد نے اس کے چہرے کی حالت سے اندازہ لگایا کہ اتنی دیر بیٹھے رہنے کے باعث اس کی چوٹوں میں درد بڑھ گیا تھا۔ تو اس نے سہارا دے کر جبار کو واپس لٹا دیا۔

اسی اثنا میں جبار کی ماں حامد کے لیے چائے لے آئی اور شکایتی لہجے میں بولی: "بیٹا! تم ہی کچھ معلوم کرو اس سے۔ گھر آیا تو کپڑے تار تار تھے اور یہ خود خون میں ڈوبا ہوا تھا۔ بھلا بس سے گرنے میں بھی کہیں ایسی چوٹیں لگتی ہیں۔ اللہ کرے اس کے ہاتھ گل جائیں جس نے میرے لال کو اس بری طرح مارا ہے۔"

جبار نے کراہتے ہوئے اپنی ماں پر بیزاری کا اظہار کیا تو وہ جلدی سے وہاں سے لوٹ گئی اور جبار دروازے کی طرف دیکھتے ہوئے کربناک انداز میں مسکرا دیا۔ "ماں ہے نا بیچاری۔ دل بہت چھوٹا ہے اس کا، تم ہی بتاؤ میں اس سے اور کیا بہانہ کرتا؟ وہ تو مجھے لوٹنے والے پولیس تھانے کے چکر میں ملوث ہونے کے خوف سے مجھے نیچے چھوڑ کر فوراً ہی بھاگ گئے ورنہ ابا کو ان سے ضرور یہی بات معلوم ہو جاتی۔"

"اب تم چار چھ دن مکمل آرام کرو۔ دوا تو لے رہے ہو نا؟"

حامد نے کہا۔ اس کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ مال۔ وہ پیسوں کا ذکر کیسے شروع کرے۔

"دوا لے رہا ہوں۔" اس نے دیوارگیر طاق میں رکھی ہوئی دواؤں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ "وہ تو غنیمت ہوا کہ پکڑے جانے کے باوجود رقم کرنے سے محفوظ رہی۔ ورنہ میں تو تمہیں منہ دکھانے کے قابل بھی نہ رہتا۔" اس نے مطلب کی بات خود ہی نکال دی اور حامد کے اعصاب پر چھایا ہوا تناؤ یک بیک دور ہوگیا۔

"یہ سوچ کر تمہاری غیر حاضری میں کیبن میں کیا بنے گا؟" حامد نے پُرخیال لہجے میں کہا۔ "لوگوں کو وقت پر ہیروئن نہ ملی تو وہ ذہنی عدم توازن کا شکار بھی ہو سکتے ہیں۔"

"میں نے تمہیں اسی لیے بلایا ہے۔" وہ آہستہ سے بولا۔ "مال منہ فون کرنے کے لیے بمشکل نیچے اترنے دیا تھا۔ سمجھ سوچ ... وہ اوپر سے بیگ اتار لو۔"

حامد نے اس کی بتائی ہوئی جگہ سے بیگ اتار لیا۔ "اس میں پچھلے حساب کے بقایا سات سو پندرہ روپے میں بچی ہوئی تین پڑیاں بھی اسی میں ہیں۔" جبار نقاہت زدہ آواز میں اسے بتانے لگا۔ "کیبن میں نہیں لگے، چند جسے کا بک بیٹھ، تم مبنی تھیلیوں کا ایک بند پیکٹ بنا کر مروان خان کو دے دینا۔ وہ قابلِ اعتماد لڑکا ہے اور گروپ کے سارے خریداروں کو جانتا ہے۔ اسے یہی بتانا کہ میں بس سے گر کر زخمی ہوگیا ہوں، وہ دوا مریضوں کو پہنچا دے اور پیسے تم ہی کو دے دے۔ یہ ظاہر نہ کرنا کہ تم ہیروئن کے چکر سے واقف ہو۔ وہ خود ہی ساری بات سمجھ کر رقم کے بارے میں بتا دے گا۔ ہوسکے تو میرے حصے کے پیسے مجھے پہنچا دینا کیونکہ کل رات بھی انجکشن اور دواؤں میں سوا سو روپے خرچ ہوگئے تھے۔"

"اس میں سے کچھ پیسے رکھ لو۔" حامد نے رقم والا بیگ کھولتے ہوئے کہا۔ جبار نے لاکھ انکار کیا مگر حامد نے دو سو روپے زبردستی اس کے سرہانے تکیے کے نیچے رکھ دیے۔ وہ اس بات سے بہت متاثر ہوا تھا کہ جبار نے اپنی تنگ دستی کے باوجود مارپیٹ کی آڑ لے کر رقم ہضم کرنے کی کوشش نہیں کی تھی۔ بلکہ پوری احساسِ ذمے داری کے ساتھ گھر بلا کر رقم اس کے حوالے کر دی تھی۔

"دو تین روز کی بات ہے۔" جبار نے کہا۔ "بس ذرا گہرے ہوئے چہرے پر سے نیل اور ورم زائل ہو جائے تو یونیورسٹی آنے لگوں گا۔"

"اگر مروان خان قابلِ اعتماد ہے تو تم بے فکر رہو۔" حامد نے اٹھتے ہوئے کہا۔ "ویسے میں روز تمہارے پاس آتا رہوں گا۔"

وہ وہاں سے روانہ ہوا تو اس کا ذہن جبار کی ما سے پیدا ہونے والی صورتحال میں اُلجھا ہوا تھا۔ جبار علاوہ منشیات فروشوں کی نگاہوں میں آجانے کی وجہ سے مارا گیا لیکن ان میں سے کسی کو بھی علم نہیں رہا ہوگا کہ وہ کہاں مال لا کر بیچتا ہے۔ پھر یہ بھی ضروری نہیں تھا کہ شہر کے ہیروئن فروشوں کا موتی دادا سے تعلق ہوتا۔ ان حالات میں جبار کا قصہ کھول کر جانا تو موتی دادا کو کانوں کان بھی خبر کہ کہیں اس کی ہدایات سے انحراف کیا گیا ہے لیکن مشکل یہ تھی کہ طارق روڈ کی مارکیٹ کے سہارے جبار نے کسے لاعلم رکھ کر فروخت ایک سو بیس پڑیوں کے تک بھگت تھی اس راز کھانے کے لیے حامد اچانک تیس چالیس کے اوپر کھاتا تو موتی دادا اس سے اس کمی کے بارے میں ضرور باز پرس کرتا اور اس کے پاس سچ کے اعتراف کے سوا کوئی چارہ کار نہ رہتا۔

اس اعتراف کے نتائج خود حامد کے حق میں بھی بہتر ہو سکتے تھے۔ موتی دادا اس خلاف ورزی پر ناراض ہو کر اپنی ٹیم سے حامد کا نام خارج کر سکتا تھا لیکن راستے بھر غور و فکر کے بعد حامد اس نتیجے پر پہنچا کہ آئندہ کے لیے اپنی راہ سیدھی رکھنے کے لیے یہی بہتر تھا کہ وہ پوری کتھا موتی دادا کے گوش گزار کر کے اپنا فیصلہ اسی پر چھوڑ دے۔

موتی دادا سے ملاقات کا مرحلہ تو شام کو پیش آنا تھا۔ اس کے لیے فوری کام یہ تھا کہ اپنے بیگ میں موجود پڑیوں اور جبّیس کا پیکٹ تیار کرے تاکہ یونیورسٹی واپس جا کر مروان خان کے ذریعے ضرورت مندوں کی حاجت روائی کر سکے۔

✵

مکھن خان اپنے پیشے میں بہت بدنام آدمی تھا اور ہر شخص کے لیے کھلی کتاب کی مانند تھا کیونکہ موج میں آ کر محفل میں فخریہ لہجے میں خود ہی اپنی کہانی لے بیٹھتا تھا۔ شروع سے اس کی ولادت باسعادت ہونے کے بجائے فطرت قوانین کے سراسر منافی تھی کیونکہ وہ نیپئر روڈ پر ایک بالا خانہ بطن سے پیدا ہوا تھا جو کوشش کے باوجود اپنے اس گناہ کو کسی باقاعدہ کھاتے میں نہ ڈال سکی تھی۔ ماں باپ بنانے کی دھن کر اپنے یہاں آنے والے کئی شرفا سے اس کی ولادت کے لیے کے نام پر خاصی معقول رقمیں اینٹھنے میں ضرور کامیاب ہوئی لیکن مکھن خان نے طبلے کی تھاپ اور پائل کی جھنکار میں ہوش سنبھالا تو اسے اس کے باپ کا نام نہ بتا سکی۔

شروع سے اس کی گزر اوقات کو کسی باپ کے نام کا

جاتا تو شاید اس کی تعلیم و تربیت پر بھی توجہ دی
جاتی لیکن ابتدا ہی سے جیب کترنے کے دھندے پر ڈال
دیا گیا جس کے ہر خریدار کو باپ بنا کر وہ جونک کی طرح اس
سے چمٹا رہتا اور اس وقت تک خلوت سے سرکنے کا نام نہ
لیتا جب تک بن بلائے باپ سے دو چار روپے نہ ہتھیا لیتا۔
اس کی ابتدائی تربیت کے بعد چوری چکاری اور مار دھاڑ
میں اس نے ملکہ حاصل کیا پھر اس کے ہاتھوں ایک دو قتل بھی
سرزد ہو گئے لیکن گواہوں اور کسی ٹھوس ثبوت کی عدم موجودگی
کے باعث وہ قانون کی گرفت سے آزاد ہی رہا اور آخر کار منشیات
فروشی اختیار کر لی۔ اس کا اندازہ تھا کہ کم سے کم خطرات مول لے کر
مختصر مدت میں پیسہ کمانے کے لیے وہ بہترین پیشہ تھا۔ اس
دھندے میں اس نے خاصا مال اور نام کمایا تھا۔ منشیات سے
متعلق جھگڑوں میں اس کی رائے دھیان سے سنی جاتی تھی لیکن
یہ وجہ تھا کہ مال کی پکڑ دھکڑ کے سلسلے میں ہونے والی میٹنگ
میں اس کی آواز صدا بصحرا ثابت ہوئی تھی۔ جمع ہونے والے سب
لوگ اپنی اپنی بولیاں بول کر کسی نتیجے پر پہنچے بغیر منتشر ہو گئے تھے۔
لیکن محسن خان کا ذہن مسلسل اس مسئلے میں الجھا رہا۔ آبکاری
اور پولیس کی کارروائیوں کے نتیجے میں اپنی سرگرمیوں سے ہاتھ کھینچ
لینے پر مجبوری اسے توہین آمیز محسوس ہو رہی تھی۔ وہ اپنے مالی
وسائل کا مالک تھا کہ چند روز کی آمدنی اس کے لیے بے وقعت
تھی لیکن یہ توہین اور شکست کا احساس ہی تھا کہ وہ مصائب کے
ناگہاں آغاز کے بارے میں سوچے جا رہا تھا اور پھر اس کے
ذہن میں آیا کہ عبداللہ جیسے کروڑ پتی سے لے کر شوکا جیسے
بے مایہ دلال تک اس اجلاس میں موجود تھے لیکن علیمی خان
غیر حاضر تھا جسے مقرب خان کی موت کی صورت میں سب سے
بھاری نقصان اٹھانا پڑا تھا۔

علیمی خان کا شمار شہر کے پردہ نشین منشیات فروشوں میں
ہوتا تھا۔ خود سامنے نہ آ کر وہ اپنی دانست میں خود کو محفوظ تصور
کرتا تھا لیکن بالکل میں دھندا کرنے والے باخبر لوگ اچھی طرح
جانتے تھے کہ مقرب خان شہر میں کس کا مال بیچتا ہے اور مقرب خان
کو دن دہاڑے پراسرار طور پر مار ڈالا گیا تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ
علیمی خان اپنے سب سے وفادار آدمی سے محروم ہو گیا تھا اور
اس نے یہ بھی سنا تھا کہ حالات معمول پر آنے پر بھی مال بازار میں
پہنچ سکے۔ اس کی رگوں میں خالص خون دوڑ رہا تھا۔ لہٰذا اسے
مقرب خان کی ہلاکت پر سب سے برہم ہونا چاہیے تھا۔ کاروبار کے لیے
زیادہ ضروری مقرب خان کے قاتلوں تک رسائی کی فکر میں اسے اجلاس
میں آنا چاہیے تھا لیکن وہ غیر حاضر رہا تھا۔ اس نے فیصلہ کیا کہ

عقرب خان کچھ سمجھے بوجھے بغیر اس مکار کی چال میں آگیا
اور سینہ پھلاتے ہوئے کار سے اتر گیا۔
محسن خان زیر لب مسکراتے ہوئے سوچ رہا تھا کہ اب
وہ بیک وقت عیسیٰ خان اور طارق کو بوکھلا کر رکھ دے گا۔
کیونکہ کسی نے بھی عقرب خان کو اس کے ساتھ آتے نہ دیکھا ہوگا۔

***

طارق کے مکان کے قریب سفید کار سے ایک آدمی
کو اترتے دیکھ کر خطرناک صورت والے کے ہونٹوں پر سفاکانہ
مسکراہٹ پھیل گئی۔

کئی روز سے وہ اپنے نمبر دو کے ساتھ بارہ بارہ گھنٹے بعد
ڈیوٹی بدل کر طارق کی لاعلمی میں اس کی نگرانی کر رہا تھا چوبیس
گھنٹے ان دونوں میں سے ایک سائے کی طرح طارق
کے تعاقب میں لگا رہتا تھا لیکن ابھی تک کوئی قابل ذکر بات
نوٹ نہیں کی جا سکی تھی۔ بل فورڈ کا خیال تھا کہ طارق بعض حریفوں
کی نگاہ میں آ جانے کے باعث تنظیم کے لیے خطرناک ہو گیا تھا۔
اس کی جگہ کوئی عام رکن ہوتا تو کبھی کا راستے سے ہٹا دیا گیا ہوتا۔
کیونکہ دوسروں کی نگاہوں میں آکر مشکوک ہو جانے والے اراکین
زخمی اور بیمار گھوڑوں کی طرح گولی مار کر ختم کر دیے جاتے تھے
مگر طارق برسوں پرانا ایک تجربہ کار رکن تھا۔ اس کی ذات سے
پیدا ہونے والے خطرات کی واضح نشاندہی کے بغیر بل فورڈ اس
سے محروم ہونا نہیں چاہتا تھا۔ اسی لیے اس کی کل وقتی نگرانی
کا بکھیڑا پھیلایا گیا تھا اور اس وقت خطرناک صورت والا اپنی
تفریح کرولا کے تاریک شیشے چڑھائے ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھا
سوچ رہا تھا کہ بل فورڈ کے خدشات کبھی بے بنیاد نہیں ہوتے۔

تاریک ونڈ شیلڈ کے اس پار کار سے اترنے والا دراز قامت
سایہ لمبے لمبے قدم اٹھاتا پھاٹک کی طرف بڑھ رہا تھا کہ سفید کار
کی باڈی میں ہلکا سا ارتعاش پیدا ہوا اور پھاٹک کی طرف بڑھنے
والے نے چونک کر اپنا سر پیچھے گھمایا۔ شاید سفید کار کا انجن اسٹارٹ
ہونے کی آواز نے اسے چونکایا تھا۔ ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھے ہوئے
شخص کا ہاتھ اپنی سمت کی کھلی ہوئی کھڑکی سے باہر نکلا اور ایک
ہولناک دھماکے کے ساتھ گولی دراز قامت کے سر میں پیوست
ہو گئی۔ وہ جس انداز میں تیورا کر فٹ پاتھ پر ڈھیر ہوا اسی سے
خطرناک صورت والے نے اندازہ لگا لیا کہ فائر کرنے والے کا نشانہ
قابل رشک تھا۔

اس نے اضطراری طور پر اپنی کار کا انجن اسٹارٹ کیا اور
سفید کار کے آگے بڑھ جانے کے بعد خود بھی اس کے پیچھے
ہو لیا۔ وہ خود بھی کسی پیشہ ور قاتل سے کم نہیں تھا لیکن اپنی
نگاہوں کے سامنے کسی دوسرے کے ہاتھوں ایک
سفاکانہ قتل پر اسے حیرت بھی تھی۔ وہ گولی چلانے
والے کے ابتدائی پراعتماد رویے سے بھی سفید کار
ہونے پر اس کا چونکنا اس امر کی دلیل تھا کہ
شکار ہوا تھا۔ جسے وہ اپنا دوست سمجھ رہا تھا۔ ...
میں اس پر وار کر ڈالا تھا مگر خطرناک صورت والا
کہ قاتل نے اس سفاکی کے مظاہرے کے لیے
مکان کا انتخاب کیوں کیا تھا؟

اگر وہ طارق کو کسی چکر میں پھنسوانا چاہتا تھا
گھر کے قریب دن دہاڑے کسی کو گولی مارنے
کر رات کی تاریکی اور سناٹے سے فائدہ اٹھاتے ہوئے
لاش ڈال دی جاتی لیکن سفید کار والے نے اس
خطرناک طریقے کے بجائے ایسی راہ منتخب کی
کی نشاندہی کے زیادہ امکانات موجود تھے۔ خطرناک
کافی دیر تک سوچنے کے بعد اس نتیجے پر پہنچا کہ
نے محض طارق کو دہشت زدہ کرنے کے لیے
اختیار کیا تھا۔ شاید وہ اسے جتانا چاہتا تھا کہ جس
نے ایک آدمی کو وہاں گولی مار دی تھی اسی طرح
بے خبری میں طارق کے سر کا نشانہ بھی لے سکتا تھا۔

وہ خیالات کی رو میں کھویا رہا۔ ہوش
بڑی سڑک سے ذیلی گلیوں میں کئی موڑ گھومنے کے
نے خود کو پھر بڑی سڑک پر پایا۔ مین روڈ پر
کار کی رفتار یکایک تیز ہو گئی۔ خطرناک صورت والے
اپنی کار کی رفتار بڑھا دی۔ شاید قاتل کو اپنے تعاقب
گیا تھا اور اسی کی تصدیق کے لیے تیز رفتاری
پہلے اس نے بے مقصد گلیوں میں چکر لگائے تھے

شہر کی مصروف سڑکوں پر سفید کار
حد تک تیزی اور رفتار برقرار رکھنے میں
کا مظاہرہ کرنے پر تلا ہوا تھا اس کی پوری کوشش
تھی کہ تعاقب کرنے والے کو کہیں ٹریفک کے ہجوم
پیچھا چھوڑ کر خود اس مشینی سیلاب میں روپوش ہو جائے
کرولا والا بھی دھن کا پکا تھا۔ وہ مسلسل سفید کار کے پیچھے
ایک دو مقامات پر ایسے خدشہ ہوا کہ کہیں ان کا
نگاہوں سے اوجھل نہ ہو جائے تو اس نے
کے باوجود سگنل پر رکنے سے گریز کیا اور اگلی کار
ہی رہا۔

اگر سفید کار والا محض ایک مشکوک شخص

ن والا شاید اس کے تعاقب میں اپنی سرگرمی کا مظاہرہ کر رہا
وہ جانتا تھا کہ وہ قاتل تھا اور اپنے جرم کا ثبوت طارق کے پیچھے
چھوڑ آیا تھا۔ اس کا سراغ کھو دینے کی صورت میں
کسی کو بھی بات پولیس سے جان بچنی محال تھی۔

آخر اگلی کار شہر کے پسماندہ علاقوں کی طرف گھوم گئی۔ بسم اللہ
منگھوپیر کے بعد گلی عبور کر کے وہ پٹھان کالونی کی
طرف بڑھنے لگی۔ رفتار بڑھ جانے کا کوئی فائدہ نہ ہونے کے
باعث اس نے اعتدال کے ساتھ ڈرائیونگ شروع کر دی تھی۔
خطرناک صورت والے کا دل چاہا کہ اس کے پہلو میں جا کر
دباتے ہوئے اسے روکنے کی کوشش کرے لیکن وہ اس کے
پیچھا جانے کی ہمت نہ کر سکا۔ اسے معلوم تھا کہ وہ مسلح ہے
اپنے نشانے پر پوری طرح قادر ہے۔ اگر خود کو گھرا ہوا محسوس
خوش قسمتی پر اتر آیا تو وہ اس کی زد میں آنے سے نہ بچ
سکے گا۔

تعاقب کالونی کے بعد ویران سڑک شروع ہو گئی۔ اس وقت
اس بات میں کوئی شبہ نہیں رہا تھا کہ دونوں حریف ایک
دوسرے کی موجودگی سے باخبر تھے اور اچھی طرح سمجھ چکے تھے کہ
ان میں سے جس کا ہاتھ بھاری پڑ گیا، وہ دوسرے کے ساتھ ذرا
رعایت سے کام نہیں لے گا۔

خطرناک صورت والے کو احساس ہوا کہ قاتل کہیں اسے
الجھانے کی کوشش نہ کر رہا ہو۔ وہ خود اس قدر کھل کر سامنے آ
جانے کے بعد چوہے بلی کے اس کھیل میں وقت برباد کرنا
بے سود سمجھ رہا تھا۔ اسے بی فور کی طرف سے ہر قیمت پر طارق
کی حفاظت اور اس کے ممکنہ دشمنوں کی نشاندہی کا حکم ملا تھا۔ اس
لیے ہر قیمت کا اشارہ معنی خیز تھا اور وہ اچھی طرح جانتا تھا
ان ہدایت کی روشنی میں وہ اپنے طور پر کیا کچھ کر سکتا ہے۔

اس نے سیٹ کے نیچے سے اپنا بھرا ہوا پستول نکال کر
ڈیش پر رکھ لیا۔ دوسری بار وہ نیچے جھکا تو اس کے ہاتھ میں
مہلک ہتھیار آ گیا جو بھاگنے والے قاتل کا قصہ ہی تمام کر سکتا
منگھوپیر کے تھانے کے سامنے سے دونوں گاڑیاں آگے
نکلیں اور جب وہ دوسری بار ویرانے میں کچھ دور نکل آئے
خطرناک صورت والے نے اپنی پوزیشن سے فائدہ اٹھانے کا
فیصلہ کرتے ہوئے اپنی کار کی رفتار بڑھا دی۔

دونوں کاروں کا درمیانی فاصلہ تیزی سے کم ہونے لگا۔
خطرناک صورت والے نے بائیں ہاتھ سے اسٹیئرنگ سنبھال کر
داہنے میں بھرا ہوا پستول تھام کر ہاتھ کھڑکی سے باہر نکال لیا۔
اگلی کار کے اچانک مڑنے کی صورت میں وہ اپنی کار کچے میں

آ تار لے جانے کے لیے پوری طرح تیار تھا۔

ضروری حد تک قریب آ جانے کے بعد اس نے لمحہ
بھر کے لیے رفتار ذرا سست کی اور اگلی کار کے داہنے عقبی ٹائر
پر فائر کر دیا۔ پہلی بار نشانہ خطا گیا۔ اگلی کار کے ڈرائیور نے صورتحال
بھانپتے ہی اپنی کار کو سڑک پر لہرانے کے لیے داہنی طرف
اسٹیئرنگ کاٹا تو ایک قلیل سے وقفے کے لیے عقبی ٹائر کا زیادہ
حصہ خطرناک صورت والے کے پستول کی زد میں آ گیا اور اس بار
باقاعدہ دھماکے کے ساتھ فضا ٹائر پھٹنے کی آواز سے گونج اٹھی۔

خطرناک صورت والے نے جلدی سے پستول برابر والی نشست
پر ڈال کر دستی بم اٹھایا اور دانتوں سے پن کھینچ کر اگلی کار پر
اگلے وار کے لیے تیار ہو گیا۔

اگلی کار کا ایک ٹائر ناکارہ ہو چکا تھا لیکن وہ بدستور سڑک
پر دوڑ رہی تھی۔ خطرناک صورت والا رفتار بڑھا کر اس حد تک
اگلی کار کے قریب پہنچ گیا کہ رفتار میں ذرا سی بھی تبدیلی کسی
بدترین حادثے کا بہانہ بن سکتی تھی۔ اگلی کار والے نے عقب نما
آئینے میں اسے سر پر سوار دیکھا تو کھڑکی سے بے مقصد دو
فائر پیچھے جھونک مارے جو رائیگاں گئے اور خطرناک صورت
والے نے اپنی کار پھرتی سے بائیں طرف کچے میں اتارتے ہوئے
دستی بم سفید کار پر اچھال دیا۔

خوفناک دھماکے سے لمحہ بھر پہلے ہی وہ اسٹیئرنگ بائیں
طرف گھما چکا تھا ورنہ اس کی کار اس گڑھے میں جا گھستی
ہوتی جو بم پھٹنے کے بعد وجود میں آیا تھا اور تھوڑی دور گھسٹنے کے
بعد بیچ سڑک میں رک گیا تھا۔

سفید کار پر پھینکا جانے والا بم طاقتور اور شاید آتش گیر
تھا کیونکہ آناً فاناً میں سفید کار شعلوں میں گھر گئی تھی۔

خطرناک صورت والا ناہموار کچے میدان میں خاصی دور جا کر
اپنی کار پر قابو پانے میں کامیاب ہو سکا۔ وہ احتیاط اور سست
روی سے سڑک کی طرف واپس آیا تو دھڑا دھڑ جلتی ہوئی کار
میں شعلوں اور کثیف دھوئیں کے درمیان ایک انسانی ہیولا
جانکنی کی جدوجہد میں مبتلا نظر آیا۔ شاید دھماکے سے زخمی
ہونے کے باعث قاتل بروقت کار سے نکلنے میں کامیاب نہیں
ہو سکا تھا۔

وہ انجن بند کر کے نیچے اتر آیا۔ اس کی نگاہوں میں
سفاکانہ سی لاتعلقی رچی ہوئی تھی اور ہونٹوں پر تضحیک آمیز
مسکراہٹ تھی۔ اس نے پستول والا ہاتھ بلند کیا اور پھر ایک شعلہ
سفید کار میں پھنسے ہوئے بدنصیب قاتل کے سر میں پیوست ہو گیا۔

اگر قاتل نشانے کا پکا تھا تو وہ خود بھی اناڑی نہیں تھا

اپنے شکار کی لاش کو قیمتی چٹائیں جلا چھوڑ کر وہ تیز رفتاری کے ساتھ شہر کی طرف واپس روانہ ہو گیا۔

وہ طارق کے مکان سے خاصی دور ایک محفوظ گلی میں اپنی کار پارک کرنے کے بعد جائے واردات پر پہنچا تو وہاں پولیس کے عملے کے ساتھ تماشائیوں کا ایک جم غفیر موجود تھا۔ طارق کے مکان کا پھاٹک کھلا ہوا تھا اور اندر موجود سرکاری گاڑیوں اور وردیوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ طارق کو پولیس افسران نے فوری طور پر شامل تفتیش کر لیا تھا۔

✱

فائر کی آواز اور پھر ایک دلدوز چیخ سن کر طارق بے چین ہو گیا۔ آوازیں بہت قریب کی تھیں۔ وہ مٹھیاں بھینچے بے بسی کے عالم میں خوابگاہ میں ٹہلنے لگا۔ ٹہلتے ٹہلتے تکیے کے نیچے سے ریوالور نکال کر اس کے راؤنڈز چیک کیے اور سیفٹی کیچ ہٹا کر ریوالور ہاتھ میں لیے پھر اسی انداز میں ٹہلنے لگا۔

اوپر والوں سے اس کا کوئی رابطہ نہیں تھا۔ سارے احکام جہانگیر سے ملتے تھے اور آخری حکم یہ تھا کہ وہ ان تنظیموں سے دور رہے گا حتیٰ کہ فون پر بھی ان سے رابطہ قائم نہیں کرے گا خواہ دنیا ہی ادھر کی ادھر کیوں نہ ہو جائے پھر یہ عجیب اتفاق تھا یا اوپر والوں کی کوئی سازش کہ تین دن سے اس کا فون بالکل بے جان پڑا ہوا تھا۔

جہانگیر نے گوشہ نشینی کا حکم دیتے ہوئے اسے یہ ضرور بتایا تھا کہ اس کی دن رات حفاظت کی جائے گی لیکن طارق جب بھی کسی ضرورت کے تحت گھر سے نکلا تو اپنے قرب و جوار میں کسی ایسے آدمی کی نشاندہی میں کامیاب نہ ہو سکا جسے اپنا محافظ یا نگراں سمجھ سکتا۔ ویسے مقرب خان والے واقعہ کے بعد سے وہ خود انتشار اور خوف زدہ تھا کہ کبھی کبھی گھر کی تنہائی سے بھی اسے ہول آنے لگتے تھے۔ وہ جہانگیر سے اس کے حکم کا سبب دریافت کرنے کی جرأت تو نہ کر سکا لیکن یہ اندازہ ضرور لگا لیا تھا کہ مقرب خان کے بعد بھی معاملہ صاف نہیں ہوا تھا اور باس مقرب خان کے ہمدردوں کو اس کی ذات کے سہارے دوسروں تک رسائی کا ذرا بھی موقع نہیں دینا چاہتا تھا اور طارق خود بھی نادانستگی میں مخالفین کا آلۂ کار نہیں بننا چاہ رہا تھا۔

لیکن وہ فائر کس نے کیا؟ چیخ کس کی تھی؟ کہیں اس کے نادیدہ محافظوں نے تو کسی دشمن کو موت کے گھاٹ نہیں اتار دیا تھا؟ وہ سوچتے سوچتے مضطرب ہو کر خوابگاہ سے باہر نکل آیا اور پھر ڈرائنگ روم کی کھڑکی کا پردہ ہٹاتے ہی اسے اپنے احاطے کی نیچی دیوار کے قریب سرہی سر نظر آئے۔ اس نے فوراً ہی پردہ چھوڑ دیا۔ خوابگاہ میں واپس آ کر ریوالور کا سیفٹی کیچ چڑھایا اور اسے چھپا کر باہر نکلنے کے لیے تیار ہو گیا۔

مرنے والا اس کے پھاٹک سے چند گز دور کچی زمین پر منہ کے بل پڑا ہوا تھا۔ اس کے سر سے بہنے والا خون کافی مقدار میں دور تک پھیل گیا تھا۔ اس نے غور سے مقتول کا جائزہ لیا لیکن اسے پہچاننے میں کامیاب نہ ہو سکا۔ اس کے کپڑوں پر جا بجا تیل اور گریس کے دھبوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ معمول لوگوں کی اس بستی کا رہنے والا نہیں تھا بلکہ کہیں اور سے وہاں پہنچا تھا۔

وہ لاش کا جائزہ لینے کے بعد سوچ میں ڈوبا اندر جا رہا تھا کہ ہجوم میں پولیس پولیس کا شور بلند ہوا اور وہ ایک جگہ میں رک کر پولیس کی آمد کا منظر دیکھنے لگا لیکن دور جا کر تماشائی نہ رہ سکا کیونکہ لاش کا اس کے پھاٹک کے قریب پایا جانا اسے اس واردات میں گواہ بنانے کے لیے کافی تھا۔

لاش اس کے لیے اجنبی تھی اور دوسروں کی طرح اس نے بھی کچھ نہیں دیکھا تھا مگر پھر بھی لاش اٹھائے جانے کے بعد پولیس افسران نے اس کے مکان میں اپنا عارضی دفتر بنا لیا۔ سنسنی خیز خبر ملی کہ مرنے والے کے پاس سے ایک بھرا ہوا پستول بھی برآمد ہوا اور تفتیشی افسران کچھ اور الجھ گئے۔

مرنے والا یقینی طور پر اس علاقے کا باشندہ نہیں تھا اور پہلے واقعوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ کہیں سے کام کرنے آیا تھا لیکن وہ کس سواری سے وہاں پہنچا؟ اس کے ساتھ بھرا ہوا پستول کیوں تھا؟ وہ کس کی گولی کا نشانہ بنا اور قاتل کہاں فرار ہوا؟ اس نے مقتول کے خاتمے کے لیے اسی جگہ کا انتخاب کیوں کیا؟ یہ سوالات ایسے تھے جن کے جوابات کی تلاش میں پولیس کا لاؤ لشکر تفتیش کرنے والوں سے بار بار سوالات پوچھتا رہا۔ طارق بھی اس بازپرس کی زد میں آتا رہا لیکن اس پراسرار واردات کے سلسلے میں کسی سے کوئی مدد نہ مل سکی اور لاش اٹھائے جانے کے بعد جیسے پھر پولیس کا عملہ بھی بے نیل و مرام واپس چلا گیا۔

طارق کا ارادہ وہ شام کلب میں گزارنے کا تھا لیکن اس کی اس دلیرانہ واردات نے اسے اندر سے مضمحل کر دیا۔ وہ سوچ رہا تھا کہ اس کے ستارے بھی گردش میں آ گئے تھے۔ جہاں لاشوں کی برسات شروع ہو گئی تھی۔ مقرب خان کی لاش نے پیچھا چھوڑا تھا پورا ہفتہ بھی نہیں گزرا تھا کہ مقدر نے دوسرا لاش چوکھٹ پر لا ڈالی تھی۔ ویسے متوفی کے پاس سے برآمد ہونے والے ریوالور کی برآمدگی کی اطلاع ملنے کے بعد اسے خاصی حد تک یقین ہو چلا تھا کہ مقتول کا تعلق مخالفین کے کسی گروہ سے

دوسری کے مکان میں گھسنے کی نیت سے آیا تھا کہ باس کی جانب سے مامور کیے ہوئے کسی نادیدہ محافظ کی گولی اسے لگ گئی۔

ذہنی طور پر وہ اس قدر پراگندہ تھا کہ رات کو خاصی دیر تک کروٹوں کے بعد سونے میں کامیاب ہو سکا لیکن اسے پوری نیند لینے کا موقع نہ مل سکا۔ کمرے میں کسی کی موجودگی کا احساس ہونے پر وہ چونک اٹھا۔ اسے لیٹے لیٹے بار بار آسکا۔ البتہ آنکھ کھلی تو کمرے میں بیڈ روم کے بلب کی مدھم سی روشنی میں ایک جسیم انسانی ہیولا مسہری کے قریب موجود تھا۔ اچانک طارق کے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں اور خوف کے باعث جسم کے سارے مساموں سے ٹھنڈا پسینہ بہہ نکلا۔

"گھبراؤ نہیں، میں تمہارا دوست ہوں۔" اجنبی نے بھاری سی آواز میں کہا۔ "بستر چھوڑ کر اپنے اوسان درست کر لو، مجھے تم سے کچھ اہم گفتگو کرنی ہے۔" اس کے لب و لہجے اور اطوار سے اطمینان جھلک رہا تھا جیسے طارق کے کمرے تک پہنچنے سے پہلے اس نے پوری عمارت کا جائزہ لے کر اس کی تنہائی کا اندازہ لگا لیا ہو اور اب کسی کی جانب سے دخل اندازی کا کوئی خوف نہ ہو۔

طارق نے بستر سے اٹھتے ہوئے متجسس نگاہوں سے اس کا جائزہ لیا تو یہ دیکھ کر اسے خاصا سکون حاصل ہوا کہ اجنبی کے دونوں ہاتھ اس کے پہلوؤں میں جھول رہے تھے۔ اگر وہ کسی بری نیت سے اس کی خوابگاہ میں داخل ہوا ہوتا تو اس نے کسی افراتفری سے بچاؤ کے لیے کوئی ہتھیار ضرور سنبھالے ہوتا۔ اس نے مسہری کے سرہانے لگا ہوا سوئچ دبا کر خوابگاہ روشن کر دی۔

وہ دراز قامت اور تنومند آدمی تھا جس کی آنکھوں میں خوابناک اداسی نے ڈیرے ڈالے ہوئے تھے۔ اس کا چہرہ خوفناک اور کسی مجسمے کا سا بیتا ہوا تھا۔ بدن پر خاکی پتلون اور اسی رنگ کی جیکٹ چڑھی ہوئی تھی۔ مجموعی طور پر طارق کو کوئی اچھا آدمی نظر نہیں آیا۔ اس کا ذہن فوری طور پر پیش آنے والی قتل کی دلیرانہ واردات کی طرف بھٹک گیا۔ اس نے سوچا کہ اگر اس کی حفاظت کے لیے کسی کو مامور کیا گیا ہوتا تو شاید وہ اتنی بے خوفی سے مشتبہ آدمی کا نشانہ نہ بنا پاتا اور وقت پر اقدام سے پہلے وہ بحفاظت طارق تک پہنچ گیا ہوتا۔ اسے بے اختیار اس آدمی کی ذات میں اپنائیت سی محسوس ہونے لگی۔ "میں منہ پر پانی کے دو چھینٹے مار کر آ رہا ہوں۔" طارق نے کہا اور خود باتھ روم میں گھس گیا۔

چند منٹوں بعد وہ تولیے سے منہ پونچھتا ہوا باتھ روم سے باہر نکلا تو یہ دیکھتے ہی ٹھٹک کر رہ گیا کہ اجنبی آرام سے ایک کرسی پر بیٹھا اس کا پستول اپنے ہاتھوں میں تھامے ہوئے تھا۔ طارق کو اپنی حماقت پر افسوس ہونے لگا کہ وہ تکیے کے نیچے سے پستول نکالے بغیر کیوں وہاں سے چلا گیا لیکن اگلے ہی لمحے اجنبی نے اس کے ذہن سے تفکرات صاف کر دیے۔ "یہ بڑی بات ہے کہ تم نے میری بات پر آنکھیں بند کر کے اعتماد کر لیا۔ میری جگہ کوئی دشمن ہوتا تو اس وقت آسانی کے ساتھ تمہیں تمہارے ہی پستول کا نشانہ بنا سکتا تھا۔" یہ کہتے ہوئے اس نے بیٹھے بیٹھے پستول طارق کی طرف بڑھا دیا۔

طارق نے دل ہی دل میں خدا کا شکر ادا کرتے ہوئے پستول اس سے لے لیا اور مسکرانے کی کوشش کرتے ہوئے بولا۔ "دوستی اور دشمنی چہرے پر نظر آ جاتی ہے لیکن میں یہ نہیں سمجھ سکا کہ تم کس حوالے سے میرے دوست کہے جا سکتے ہو؟"

"مجھے تم جہانگیر کا بھیجا ہوا سمجھو، وہی میرا بھی باس ہے۔" خطرناک صورت والے کے خدوخال میں گمبھیر سنجیدگی ایسی ہوئی تھی جیسے وہ برسوں سے ہنسنے کی صلاحیت سے محروم ہو۔

"جہانگیر نے بھیجا ہے تمہیں؟" طارق نے تجسس بھرے لہجے میں سوال کیا۔

"تم اسے کسی نام سے بھی پکارو، باس ہر طرف باس ہوتا ہے۔" خطرناک صورت والے نے سپاٹ لہجے میں مبہم سا جواب دیا۔ "فی الحال اعتماد کی فضا قائم کرنے کے لیے یہی کافی ہے کہ میں نے تمہاری غفلت کے نتیجے میں ہاتھ آیا ہوا بھرا ہوا پستول تمہیں لوٹا دیا ہے۔ بیٹھ جاؤ اور سوچ کر میرے سوالات کے جواب دو۔" طارق کرسی کھینچ کر اس کے مقابل بیٹھ گیا تو اس نے کام کی بات چھیڑ دی۔ "قتل کی واردات کے بارے میں تمہارے ساتھ پولیس کا رویہ کیسا تھا؟"

"سرسری انداز میں پوچھ گچھ کی گئی تھی۔ بس ایک سوال زیادہ ٹیڑھا تھا کہ قاتل نے مقتول کو مارنے کے لیے اسی جگہ کا انتخاب کیوں کیا؟ لیکن کسی کے بھی پاس اس کا جواب نہیں تھا۔ وہ کہیں بھی مارا جاتا، یہ سوال ضرور پیدا ہوتا۔ اسی لیے میں نے اسے کوئی اہمیت نہیں دی۔"

"لاش تو دیکھی ہو گی تم نے؟ مرنے والا کون تھا؟" اجنبی کی سرد اور بے تاثر آنکھیں مسلسل طارق کے چہرے پر مرکوز تھیں۔

"میرے لیے اجنبی تھا۔" طارق نے نفی کرتے ہوئے پہلو بدلتے ہوئے جواب دیا۔ "لیکن تمہاری نگاہوں کی وارفتگی بتا رہی ہوگی کہ تم نے اس کے اندر داخل ہونے سے پہلے ہی اس کے عزائم بھانپ کر اس کا پتا صاف کر دیا۔ اس کے پاس سے بھرا ہوا ریوالور برآمد ہوا تھا۔"

"عیسیٰ خان کے آدمی تمہارے پیچھے کیوں لگے تھے؟" وہ کسی سانپ کی طرح پلکیں جھپکائے بغیر اسے دیکھے جا رہا تھا۔

"شاید غلام قادر پر ہاتھ ڈالنے کے چکر میں میری طرف متوجہ ہوئے ہوں۔" تھوڑے سے تذبذب کے بعد طارق نے جواب دیا۔ "میں بازار سے ملنے والی خبروں پر غور کرنے کے بعد اس نتیجے پر پہنچا ہوں۔ ممکن ہے کہ غلام قادر سے عیسیٰ خان کی کچھ ٹھن گئی ہے۔"

"غلام قادر سے تمہارا کیا تعلق ہے؟" اجنبی نے سوال کیا۔

"وہ میرا پرانا دوست ہے۔" طارق نے کہا۔ "کبھی کبھار ہم کارڈز کھیلنے کے لیے جمع ہوتے رہتے تھے۔"

"غلام قادر آج کل کیا کر رہا ہے؟" اجنبی نے ایک گہرا سانس لے کر سوال کیا۔

"یہ نہیں معلوم۔" طارق نے صاف دلی سے اعتراف کر لیا۔ "ایک دوسرے کے کام کاج کے بارے میں ہم زیادہ بات نہیں کرتے، ویسے ان دنوں وہ خاصا خوشحال نظر آتا ہے۔"

"تم جو کچھ کر رہے ہو، اس کے پیش نظر یہ لاعلمی عجیب سی معلوم ہوتی ہے۔" اجنبی کرسی سے اٹھ گیا۔ "غلام قادر آج کل ہیروئن بیچ رہا ہے۔"

"نہیں۔" تحیر اور بے یقینی کے عالم میں طارق اچھل پڑا۔ "کون سا علاقہ تھا اس کے پاس؟"

"ضروری نہیں کہ شہر کا ہر شخص کسی نہ کسی علاقے میں محدود ہو۔" اجنبی نے ٹہلتے ہوئے کہا۔ "میں بس اتنا جانتا ہوں کہ وہ ہماری سیلز فورس کا آدمی ہے۔ تم سے نہ سہی کسی اور ذریعے سے اس کا رابطہ ہوگا۔ میرا تعلق تنظیم کے انتظامی شعبے سے ہے۔ ہم سیلز فورس کو پس پردہ تحفظ فراہم کرنے کے ذمے دار ہیں۔ مختلف مواقع پر بارہا تمہاری نگرانی کی گئی، محض یہ دیکھنے کے لیے کہ کوئی تمہاری راہ پر نہ لگا ہوا ہو۔ یہ بدقسمتی رہی کہ ایسے کسی بھی موقع پر تمہیں اور غلام قادر کو یکجا نہیں دیکھا گیا ورنہ بروقت تمہیں اس سے دور رہنے کی ہدایت مل جاتی۔"

اجنبی کی گفتگو سن کر طارق کو اپنی اہمیت کا احساس ہونے لگا۔ جب سے اس نے جہانگیر ذیشی اور سنادر کے ساتھ مل کر کسی پُراسرار شخص کے لیے کام شروع کیا تھا، اس کا واسطہ ابتدا میں ذیشی اور پھر جہانگیر تک محدود رہا تھا۔ انہیں کس سے اور کس طرح ہدایات ملتی تھیں، یہ اسے معلوم نہیں تھا لیکن اب پہلی بار تنظیم کا ایک اہم آدمی کھل کر اس کے سامنے آیا تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ پُراسرار باس اپنے لیے کام کرنے والوں سے کبھی بھی غافل نہیں رہتا تھا۔ اپنے ہر آدمی کی انفرادی کارگزاری سے بھی باخبر رہتا تھا۔ عیسیٰ خان کے آدمیوں سے چپقلش کے اس نازک دور میں اجنبی کا یوں اچانک اس سے آملنا اسے بے حد اہم محسوس ہو رہا تھا۔

اس کے ذہن میں ایک موہوم سا خیال یہ بھی ابھر رہا تھا کہ ذمے داریوں میں کچھ اضافہ کیا جانے والا ہے۔ ورنہ [illegible] باتوں سے اسے باخبر کرنا کیا معنی رکھتا تھا۔

"میں خود ہمیشہ محتاط رہا ہوں۔" طارق نے [illegible] کہا۔ "مجھے سمجھ میں نہیں آتا کہ یہ کیا ہو گیا؟"

"صرف ذرا سی بے احتیاطی۔" اس نے ٹہلتے ٹہلتے روا روی میں طارق کی گود میں پڑا ہوا پستول اٹھا لیا اور [illegible] کھیلتے ہوئے بولا۔ "جب آدمی کسی بڑے چکر میں [illegible] اصول یہ ہوتا ہے کہ قانون شکن دھندے کرنے والے [illegible] لوگوں سے دور رہے، صرف ان ہی سے رابطہ برقرار رکھے جن کے بغیر اپنا کام چلنا دشوار ہو۔" وہ ٹہلتے ٹہلتے [illegible] طرف مڑ گیا اور سنجیدگی سے عاری سپاٹ لہجے میں بولا۔ "شاید یہ بنیادی اصول یاد نہیں رہا۔ پہلے مغرب خان [illegible] آج کا ہنگامہ کھڑا ہو گیا۔ سنبھالنے اس کا کیا انجام ہو [illegible] کے سامنے تمہاری ذات موجب [illegible] وہ سمجھتے ہیں کہ تمہارا [illegible] کسی نہ کسی پر ہاتھ ڈالنے میں کامیابی ضرور حاصل ہو جائے [illegible]

طارق کے وجود میں سنسنی خیز بے چینی انگڑائیاں لینے لگی۔ گفتگو سنسنی خیز رخ اختیار کرتی جا رہی تھی۔ اس [illegible] نتائج صاف اور سادہ تھے جن کا مقصد [illegible] کی ذات تنظیم کے رازدارانہ وجود کے لیے خطرہ بن گئی تھی۔

"مجھے احساس ہے۔" وہ اپنے ہونٹوں پر زبان پھیر کر بولا۔ "اس صورت حال کے ازالے کے لیے میں سب کچھ کرنے کو تیار ہوں۔"

"گڈ۔" وہ سپاٹ لہجے میں بولا۔ "ہم سب ایک [illegible] کل پرزے ہیں۔ تنظیم کا وجود ہمارے ذاتی وقار اور [illegible] سے کہیں زیادہ اہم ہے۔ عام حالات ہوتے تو [illegible] کو باخبر کرنا اور تمہیں اسی ذریعے سے ہدایات ملتیں [illegible] جواب دہ ہو لیکن موجودہ صورت حال بہت نازک ہے [illegible] اگلے احکام ملنے تک روپوشی اختیار کرنے کا حکم دیا جا [illegible] منظر عام سے غائب ہو جانے پر شاید تصادم ختم [illegible]

"میں فوراً اس پر عمل کرنے کے لیے تیار ہوں۔" [illegible] نے اس کے خاموش ہوتے ہی کہا۔

"دشمنوں کے اپنے وسائل بھی خاصے مضبوط معلوم [illegible] شہر میں رہتے ہوئے شاید تم خود کو ان سے محفوظ نہ [illegible] نے کہا۔ "بہتر یہی ہوگا کہ تم کچھ عرصے کے لیے شہر ہی [illegible] اندرون ملک کسی غیر معروف مقام پر روپوش ہو جاؤ۔"

"یہ طریقہ سب سے بہتر رہے گا۔" اپنے انجام [illegible]

اجنبی نے اس کی رائے سے تائید کرتے ہوئے کہا۔
"لیکن تمہارا امکان ان کی نگاہ میں ہے۔ تمہاری عدم موجودگی میں وہ جہان کا چپہ چپہ چھان ماریں گے اس لیے بہتر ہوگا کہ تم یہاں ہر سراغ ضائع کر دو جو تنظیم کے کسی رکن سے تمہارے تعلق پر ذرا بھی روشنی ڈال سکے۔" خطرناک صورت والے نے تجویز پیش کی۔

"تم بے فکر رہو، میں ہر سراغ مٹا دوں گا۔"

"ابھی فوراً کام شروع کر دو۔ میں چاہتا ہوں کہ رات کے پچھلے پہر سے فائدہ اٹھایا جائے۔ تم جہاں جا رہے ہو میں تمہیں پہنچا دوں گا۔"

طارق اٹھ گیا۔ خطرناک صورت والا درست ہی کہہ رہا تھا۔ اپنی گاڑی میں وہ کہیں بھی پہنچایا جا سکتا تھا۔ بہتر ہوتا کہ وہ ذہنی طور پر خطرناک صورت والے کی پیشکش قبول کرتے ہوئے یہ مکان چھوڑ دیتا۔

طارق کے پاس کوئی بہت زیادہ بکھیڑا نہیں تھا۔ چند بینک ڈرافٹ اور مال کے لین دین کا حساب اور ٹیلی فون ڈائری میں لکھے ہوئے اہم نمبروں کے علاوہ وہاں کچھ اور نہ مل سکا۔ طارق نے سارے کاغذات یکجا کر کے نذر آتش کیے اور راکھ نالی میں بہا دی۔ اس کام سے نمٹ کر طارق لباس تبدیل کرنے کی نیت سے خوابگاہ میں کپڑوں کی الماری کی طرف مڑا تو اچانک خطرناک صورت والے نے طارق کے بھرے ہوئے پستول کی نال اس کی داہنی کنپٹی سے لگا دی۔

"واپس مسہری پر چلو۔" اس کی آواز سرد اور سپاٹ تھی۔

طارق نے بوکھلائے ہوئے انداز میں اس کی طرف دیکھا اور پھنسی پھنسی آواز میں بولا۔ "مذاق میں وقت ضائع نہ کرو... تم... مجھے تیار ہونے دو۔" لیکن خطرناک صورت والے کی ویران اور بے رحم آنکھوں میں تیرتی ہوئی سفاکی سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ پوری طرح سنجیدہ تھا۔

"جو کہہ رہا ہوں، وہ کرو۔" اس نے طارق کی کنپٹی پر پستول کی نال کا دباؤ بڑھاتے ہوئے کہا۔ "تنظیم کافی دن تک تمہارا مذاق برداشت کرتی رہی لیکن تم نے اپنی مسلسل غیر ذمہ داریوں سے اس کی بقا داؤ پر لگا دی... اب حساب کا وقت آ گیا ہے۔"

"تم کیا چاہتے ہو؟" طارق بری طرح بوکھلا گیا۔ اسے اپنی حماقتوں کا شدت سے احساس ہو رہا تھا۔ خطرناک صورت والا نہایت مکار اور زیرک تھا اور بڑی مہارت سے اس نے سوچے سمجھے منصوبے کے تحت ہر قدم اٹھایا تھا۔ پہلے طارق کا بھرا ہوا پستول لے لیا تاکہ اس کا اعتماد حاصل ہو جائے اور جب صورتحال اس کی مرضی کے مطابق ڈھل گئی تو اس نے سرسری انداز میں ایک بار پھر طارق کو نہتا کر دیا اور اب ہر سراغ مٹوانے کے بعد وہ طارق کی جان کے درپے ہو گیا تھا۔

"بستر پر چلو، پھر بتاتا ہوں۔" اجنبی نے بھیانک لہجے میں کہا۔ شاید طارق کی مزاحمت اسے بری طرح کھل رہی تھی۔

موت کے شکنجے میں آئے ہوئے کسی بے بس انسان کی طرح طارق کا ذہن تیزی سے کام کرنے لگا تھا۔ اجنبی نے اس سے جو کچھ کہا وہ درست ہی تھا۔ طارق کے ذریعے تنظیم ایک بڑے خطرے سے دوچار ہو سکتی تھی جس کا علاج طارق کی روپوشی میں مضمر تھا لیکن اجنبی ایسے کاموں کا عادی نہیں معلوم ہوتا تھا۔ وہ طارق کو ہمیشہ کے لیے راستے سے ہٹانے پر تلا ہوا تھا۔ اس کے ہاتھ میں طارق کا بھرا ہوا پستول تھا اور طارق اپنی خوابگاہ میں موجود تھا۔ اگر اجنبی اس کی کنپٹی میں گولی مار کر پستول اس کے ہاتھ میں تھما دیتا تو اس کے قتل کو باآسانی خودکشی کا رنگ دیا جا سکتا تھا۔

ہر حلقے میں یہی سمجھا جاتا کہ طارق مجرمانہ سرگرمیوں میں ملوث تھا اور اپنے پہلے ہی ایک قتل کے حوالے سے پولیس کے متوجہ ہونے کا خوف لاحق ہوا تو ضمیر کی خلش یا انجام کی دہشت سے بوکھلا کر اس نے خودکشی کر لی۔ پھر اگر مرنا ہی تھا تو وہ کسی خوفزدہ چوہے کی طرح اپنے قاتل کے اشاروں پر کیوں چلے؟ وہ اس سے کمزور ضرور تھا لیکن ہمت سے پامردی کر جاتے تو بازی اس کے حق میں بھی پلٹ سکتی تھی۔

عام سے انداز میں مسہری کی طرف چھوٹے چھوٹے دو قدم اٹھاتے ہی طارق بجلی کی سی سرعت سے پلٹا اور کسی جونک کی طرح اجنبی سے لپٹ کر اس کے بھیانک چہرے پر وحشیانہ انداز میں ٹکریں مارنے کی کوشش کرنے لگا۔ اجنبی طارق کے مقابلے میں کسی بھینسے کی طرح مضبوط اور بڑا قد آور ضرور تھا لیکن اس کے شدید ردعمل کے لیے تیار نہیں تھا لہٰذا طارق اپنی پہلی کوشش میں اسے دھکیلتا ہوا دیوار تک لیتا چلا گیا۔ اس اثنا میں طارق کی کئی ٹکریں اس کے چہرے پر بھی پڑیں اور وہ کسی مغلوب الغضب بھیڑیے کی طرح غرا کر رہ گیا۔ اس نے اپنا پستول والا ہاتھ سر سے اونچا اٹھایا ہوا تھا تاکہ طارق کو پستول پر ہاتھ ڈالنے کا موقع نہ مل سکے۔

اجنبی کے قدم اکھاڑ دینے میں کامیابی پر طارق کا دل شیر ہو گیا تھا لہٰذا جب اس کے شکار کی پشت دیوار سے ٹکرائی تو طارق نے اس کے بدن کو اپنی گرفت سے آزاد کر کے پھرتی کے ساتھ اس کی پنڈلیاں تھامنے کی کوشش کی تاکہ ٹانگیں گھسیٹ کر اپنے حریف کو سر کے بل فرش پر گرا سکے لیکن نیچے جھکتے ہی اس کے سر پر قیامت سی ٹوٹ پڑی۔ اجنبی نے خاصی قوت کے ساتھ پستول کا آہنی دستہ اس کے سر پر رسید کیا اور وہ اس کی ٹانگیں پکڑنے

کی حسرت دل میں لیے خود ہی فرش پر ڈھیر ہو گیا پھر اس کی پیشانی
پر ورزشی جوتے کی شدید ٹھوکر نے طارق کا دماغ ہلا کر رکھ دیا۔ اس
کے حریف نے بے رحمی کے ساتھ ایک ٹانگ پکڑ کر اسے واپس
مسہری کی طرف گھسیٹا اور خود کو بے بس پا کر طارق نے اچانک
ہی پوری قوت سے مدد کے لیے چلانا شروع کر دیا۔ وہ سمجھ چکا
تھا کہ اب بیرونی مداخلت کے بغیر وہ اجنبی دشمن کے چنگل سے
آزاد نہ ہو سکے گا۔

طارق کی چیخوں کا خطرناک صورت والے پر فوری ردعمل
ہوا اور طارق کی تیسری چیخ بلند ہونے سے پہلے اس نے طارق
کی داہنی کنپٹی میں اس کے پستول سے نکلا ہوا سیسہ اتار دیا اور
پھر پستول زمین پر لاش کے قریب پھینک کر تیزی سے نکاسی کے
راستے کی طرف ہو لیا۔

جہانگیر جب تک اکیلا تھا بہت بے خوف اور چالاک
آدمی تھا لیکن وہ محسوس کر رہا تھا کہ شادی کے بعد اس نے اپنی
ذات کو ایک نادیدہ خول میں سمیٹ لیا تھا جس سے باہر کی دنیا
اسے بھیانک اور خوفناک نظر آنے لگی تھی۔ حالانکہ وہ برسوں اسی
ماحول میں ڈنکے کی چوٹ پر دھندہ کر رہا تھا۔

پچھلے چند دنوں سے شہر میں پے در پے رونما ہونے والے
واقعات نے اسے ہلا کر رکھ دیا تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے
نادانستگی میں وہ ایسی آگ لگا بیٹھا ہو جس کے شعلوں سے اپنا
دامن بچانا بھی مشکل ہوتا نظر آ رہا تھا۔

مخبری پر انعامات کی اسکیم توقع سے بڑھ کر کامیاب رہی
تھی۔ شہر میں ایک ہفتے کے دوران کئی بڑے پیمانے پر منشیات
پکڑی گئی تھیں کہ پولیس کی تاریخ میں اس کی نظیر نہیں ملتی تھی۔ شہر
کے بدنام علاقوں میں ہر طرف صف ماتم بچھی ہوئی تھی پھر جب
اسے منشیات فروشوں کے اجتماع کی خبر ملی تو وہ فکرمند ہو گیا۔ اس
کے دل میں چور تھا اور اسے شبہ تھا کہ وہ لوگ مل بیٹھتے ہی
اس نتیجے پر پہنچ جائیں گے کہ شہر میں ہر نشہ آور چیز کی بڑی بڑی
کھیپیں پکڑی جا رہی تھیں لیکن ہیروئن کا کوئی کیس سامنے نہیں
آیا تھا۔

ان میں ایک سے ایک بدنام مجرم شامل تھا۔ مکھن خان
سے عبداللہ تک کئی ایسے بڑے منشیات فروش تھے جن کے
ہاتھ کئی کئی انسانوں کے خون سے آلودہ تھے لیکن کسی نہ کسی وجہ
سے وہ آزادی سے دندناتے پھر رہے تھے۔ اگر ان کو شبہ ہو جاتا
کہ جرائم کی دنیا میں رائج اخلاقیات سے انحراف کرتے ہوئے
ہیروئن فروش اپنے مال کی مارکیٹ بڑھانے کے لیے دوسروں
کے خلاف مخبری جیسا اوچھا اور گھٹیا ہتھیار استعمال کر
تو وہ اس کے خون کے پیاسے ہو جاتے۔

شہر کے ہیروئن فروشوں کا سرغنہ وہ خود تھا مگر
معلوم تھا کہ وہ کس کو جواب دہ ہے۔ دوسروں کا تو
خود بھی بی فور اور ڈی ون سے لاعلم تھا۔ محض ان کے
بجا لانے پر مامور تھا۔ یہ درست تھا کہ وہ خود
تھا لیکن مال لانے لے جانے والے کارندوں کو ابھی
کہ وہ جہانگیر سیٹھ کے لیے کام کر رہے ہیں۔ پھر جس طرح
ان پر اعتماد کرتا تھا اسی طرح ان چھوٹے بڑے
اپنے حلقے تھے جہاں وہ اپنے دل کا بہت سا بوجھ ہلکا
یوں ہیروئن فروشی میں جہانگیر کی سربراہی شہر کے باخبر
افراد کے لیے ایک کھلا راز تھی۔

جب تک جہانگیر نے اپنے آدمیوں اور دوسروں
کی ملی بھگت سے دوسروں کے گریبانوں پر ہاتھ نہیں
پوری طرح مطمئن تھا کہ شہر میں کوئی اس کے خلاف مخبری
گا لیکن بی فور کی طرف سے دوسروں کی مخبری کرنے کے حکم
حالات بہت تیزی سے بدلے تھے اور جہانگیر کو ان
امکان نظر آنے لگا تھا کہ چھاپوں کی لہر میں لاکھوں کا نقصان
معاملے کی تہ تک پہنچے بغیر چین سے نہیں بیٹھیں گے اور
سے کوئی دل جلا اچانک ہی اسے آ دبوچے گا۔

ان وسوسوں کا توڑ کرنے کے سب سے پہلے جہانگیر
دو مسلح پہرے داروں کا اضافہ کیا جو صرف رات میں
دیتے تھے۔ پھر ان کی سہولت کے لیے احاطے کی دیوار
ہوئی ناکارہ روشنیوں کے بوسیدہ تار بدلوائے گئے اور
چاروں طرف رات بھر روشنیاں جگمگانے لگیں۔ اس پر بھی
ہوئی تو اس نے ایک تجربہ کار شوفر کی خدمات کے ساتھ
نسل کے دو خونخوار کتے گھر کی رکھوالی کے لیے تربیت

اس کی بیوی کئی اپنے شوہر کی ان حرکات پر
میں مبتلا ہو گئی تھی۔ اس کی شکایات کے نتیجے میں جہانگیر
معمولات میں توازن پیدا ہو گیا تھا۔ وہ باقاعدہ خاصا وقت
بیوی کے ساتھ گزارنے لگا تھا۔ وقت نا وقت آنے والی
فون کالز کا سلسلہ بھی یکلخت موقوف ہو گیا تھا لیکن
بعد ہی جہانگیر اچانک حفاظتی انتظامات میں اضافے کے
مبتلا ہو گیا۔

جب تک معاملہ مسلح پہرے داروں اور
محدود رہا وہ خاموشی سے اپنے شوہر کی حرکات کو
کرتی رہی مگر اس نے یہ محسوس کر لیا تھا کہ جہانگیر کا

اسے لاش سمیت نذرِ آتش کر دیا تھا۔ اخباری قیاس آرائیوں میں ملکھن خان کے قتل کی واردات کو منشیات کے ناجائز کاروبار میں جنم لینے والی رقابتوں کا شاخسانہ قرار دیا گیا تھا۔ ایک رائے یہ بھی تھی کہ منشیات کے خلاف آبکاری اور پولیس کے محکموں کی مہم کے نتیجے میں منشیات فروشوں میں باہمی تصادم کا آغاز ہو گیا تھا۔

منشیات کے خلاف جہانگیر کے آدمیوں کی پے در پے مخبری نے حکام کو پے در پے تازہ چھاپوں کو مہم کا روپ دینے پر مجبور کر دیا تھا۔ ان وارداتوں نے جرم کے حوالے سے جرائم پیشہ افراد میں مستقبل میں مزید خونریزیوں کی بھی نشاندہی کی تھی۔

اسی پس منظر میں جب جہانگیر نے آج اخبار کے پچھلے صفحے پر طارق کے سفاکانہ قتل کی خبر دیکھی تو لرز کر رہ گیا۔ پچھلی تین وارداتوں کی طرح اس بار بھی قاتل لاپتا تھا۔ رات گئے اس علاقے کے بعض رہنے والوں نے کسی کو دو مرتبہ کرب ناک آواز میں مدد کے لیے چلاتے سنا تھا لیکن پھر وہ آوازیں معدوم ہو گئیں۔ چونکہ آوازوں کی مدد سے طارق کے مکان کا تعین کر کے پولیس کو اطلاع دی گئی تو اندر خوابگاہ میں طارق کی خون آلود لاش دریافت ہوئی۔ آلۂ قتل لاش کے قریب ہی پڑا ہوا پایا گیا تھا جس پر مقتول کی انگلیوں کے نشانات تھے۔

کنپٹی کے زخم کے گرد جھلسے ہوئے بارود کے ذرات بہت قریب سے فائر کی کہانی سنا رہے تھے۔ وہ خودکشی بھی ہو سکتی تھی لیکن مدد کے لیے رات کے سناٹے میں ابھرنے والی دو دلدوز چیخیں اور کمرے میں پائے جانے والے مزاحمت کے آثار واضح طور پر قتل کی نشاندہی کر رہے تھے۔

جہانگیر سکتے کے عالم میں کئی منٹ تک خالی خالی نظروں سے طارق کی لاش کی تصویر دیکھتا رہا پھر آہستہ آہستہ اسے اپنے اعصاب میں اینٹھن سی محسوس ہونے لگی۔

ملکھن خان کے قتل کے بارے میں وہ زیادہ پُر یقین نہیں تھا لیکن یہ ضرور جانتا تھا کہ مقرب خان اور معزب خان کے بعد اس کا پرانا دوست اور رفیق کار طارق بھی آخر کار ہونی کی بھینٹ چڑھ گیا تھا۔

اس نے دل گرفتہ انداز میں لباس تبدیل کیا اور کار میں تیز رفتاری کے ساتھ جیوا ہاؤز کی طرف روانہ ہو گیا۔ اس وقت اس کے ذہن میں آندھیاں سی چل رہی تھیں اور وہ طارق کے قتل کے حوالے سے نہایت جذباتی انداز میں اپنے مستقبل کے بارے میں سوچ رہا تھا۔

باس سے طے ہو چکا تھا کہ اسے کوئی پیغام دینا ہو گا تو وہ رات کے آٹھ اور ساڑھے آٹھ بجے کے درمیان اس سے ٹرانسمیٹر پر رابطہ قائم کیا کرے گا لیکن جہانگیر کو حسبِ ضرورت کسی بھی وقت رابطہ قائم کرنے کی کھلی چھوٹ تھی اور وہ فوری طور پر باس سے کچھ بہت الگ باتیں کرنا چاہتا تھا۔ بی فور نمبر اس نے دن ہی سے جھڑ جانے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

جیوا ہاؤز کے مستقل مکینوں کے لیے جہانگیر کی آمد تعجب خیز تھی لیکن ان میں کسی نے اس کا اظہار نہیں کیا اور وہ ان مشینی انسانوں کی رسمی تعظیم قبول کرتا ہوا سیدھا چلا گیا۔

تیسری کوشش میں ریسیور پر وہ بھاری اور خوفناک سنائی دی جو دن رات جہانگیر کے اعصاب پر سوار رہتی تھی۔ "ریسیونگ۔ کیا بات ہے؟ آج اس وقت کیسے کال کر رہے ہو؟ اوور۔" باس کی آواز سنتے ہی اس کا سارا حوصلہ جواب دے گیا۔

"باس... سر! آپ نے اخبار دیکھا ہے آج کا؟" اس نے سوال کرتے ہوئے اپنی آواز میں ہلکی سی لرزش محسوس کی۔

"کیا ہے اس میں؟ وقت خراب کیے بغیر جلدی بات کرو۔ اوور۔" اس نے خشک لہجے میں اسے ٹوکا تو وہ اپنی بے بسی پر دل مسوس کر رہ گیا۔

"طارق رات گئے مار دیا گیا۔ اوور۔" ضبط کے باوجود جہانگیر کی آواز بھرا گئی۔

"افسوس کے سوا کچھ نہیں کیا جا سکتا۔" بی فور کا لہجہ بے حس تھا۔ "اپنے مصائب کا وہ خود ذمے دار تھا... ہم کوشش کے باوجود اسے نہ بچا سکے... اوور۔" وہ پہلے سے باخبر تھا۔

جہانگیر چند لمحے تک خاموش رہا پھر خود پر قابو پاتے ہوئے بولا۔ "وہ مر گیا سر! مرنے والے واپس نہیں آیا کرتے۔ اس کی لاوارث لاش سرکاری مردہ خانے میں پڑی ہو گی۔ میں اسے وصول کر کے تدفین کرانا چاہتا ہوں... مرنے کے بعد شاید لاتعلقی کے احکام باقی نہیں رہے ہوں گے؟ اوور۔"

"احمق بننے کی ضرورت نہیں۔" بی فور کی آواز برہم ہو رہی تھی۔ "اخبارات نے اس کا ماضی خاصا اچھالا ہے۔ آخری سرگرمیوں کے بھی کھوج میں ہوں گے... پیچھے ہٹتے رہو... اس کے دشمن اس وقت تاک میں ہوں گے اور جو مرنے والے سے قریب جائے گا اس کے پاس پہنچ جائے گا۔ اگر اتفاق سے پولیس بھی رجوع کرے تو ہمدردی دکھانے کی کوشش نہ کرنا کیونکہ تمہارے لیے یہ بڑا سودا مہنگا ہو گا... اوور۔"

"تو کیا میں اس لاوارث جنازے کو کندھا بھی نہ دے سکوں گا سر؟ اوور۔" وہ جذباتی لہجے میں بولا۔

ضرور... اس بار باس غصیلے لہجے میں غرایا تھا لیکن اس ... ان چار آدمیوں کا بندوبست کر لینا جو تمہاری تعیناتی کرا...

...اوور۔"

باس کے تند لہجے سے جہانگیر کو شدید ذہنی جھٹکا لگا اور ہوش میں آ گیا اور سارا جذباتی اُبال پانی کے بلبلے کی طرح ... بیٹھ گیا۔ "میں معذرت خواہ ہوں سر۔" وہ تھکی ہوئی آواز میں بولا۔ "... اور میرا برسوں کا ساتھ تھا۔ اس کی موت نے میرا دماغ ... کر دیا تھا... اوور۔"

"میں تمہاری کیفیت محسوس کر رہا ہوں۔" اسپیکر پر باس کی ... اور خواب ناک آواز سنائی دی۔ "لیکن جب آدمی کی ذہنی حالت ... نہ ہو تو اس کے لیے بہتر یہی ہوتا ہے کہ کچھ دیر کے ... پرسکون ہو کر نارمل ہونے کی کوشش کرے... آج تم خود کو ... محدود کر لو... اوور۔"

باس کا لہجہ نرم تھا لیکن طارق اس کے الفاظ کی چبھن محسوس ... نہ رہ سکا۔ "میں ہدایت پر عمل کروں گا سر!... اوور۔"

"اس وقت تم کہاں ہو؟ اوور۔"

"جیوا ہاؤس میں سر! اوور۔" وہ پژمردہ لہجے میں بولا۔ طارق ... بات پر باس کا ردِعمل منطقی ضرور تھا لیکن جہانگیر کو اس سے ... سرد مہری کی امید نہیں تھی۔ برسوں پرانے کارکن کی موت کو ... غلطیوں کا خمیازہ قرار دے کر کنارہ کشی اختیار کر لینا اس کے ... سرد مہری تھی۔ اس کا مطلب تھا کہ وہ لوگ بے جان ... چابی والے غلاموں کا خریدار تھا جو رازداری برقرار رکھتے ... اس کے ہر حکم کی بے چون و چرا تعمیل کر سکیں۔

"... باس کا لہجہ سپاٹ رہا۔ "آج اور کل جیوا ہاؤس کی ... نگرانی رہے گی۔ واپسی سے پہلے ملازمین کو دو دن کی ... دے کر فوراً روانہ کر دو۔ وہ پرسوں صبح واپس لوٹیں گے ... ان کے جانے کے بعد عمارت مقفل کر دو۔ گاڑی باہر نکال کر پھاٹک ... اور اندرونی دروازے سے اندر جا کر چابیوں کا گچھا ... کے ساتھ اندر ان کے دائیں کونے میں رکھتے ہوئے ... گملے میں دبا کر تم بھی چلے جاؤ۔ ذیلی کھڑکی کو باہر سے ... لگا دینا... اوور۔"

"... کے سر!" جہانگیر نے سوہان لہجے میں کہا اور باس نے گفتگو کے اختتام کا اعلان کرتے ہوئے شاید رابطہ منقطع کر دیا۔ جہانگیر ریسیور واپس رکھتے ہوئے سوچ میں پڑ گیا۔ اسے ... اپنی مصروفیات کے باوجود جیوا ہاؤس سے ... دلچسپی تھی کہ اس نے احاطے میں اندر کی طرف ... گملے کی نشاندہی تک کر دی تھی۔ اس کا مطلب تھا کہ وہ جہانگیر کی لاعلمی میں نہ صرف جیوا ہاؤس میں داخل ہو چکا تھا بلکہ وہاں کا تفصیلی جائزہ بھی لے چکا تھا۔ پھر اسے یاد آیا کہ ڈی۔ٹو نے اسے جیوا ہاؤس میں جابجا خفیہ ٹرانسمیٹرز کی موجودگی کی اطلاع دی تھی جن پر وہ وہاں ہونے والی گفتگو کا ایک ایک لفظ سنتا تھا۔ کئی مواقع پر اس نے ان کی میٹنگز میں کہی گئی باتیں لفظ بلفظ دہرائی تھیں۔ جب کہ جیوا ہاؤس حاصل کرنے کے بعد جہانگیر کی دانست میں وہاں کوئی کام نہیں ہوا تھا۔

جو لوگ اس عمارت کے چپے چپے کو بگ کر سکتے تھے ان کے لیے کسی گملے کی صحیح پوزیشن سے واقف ہونا ایسا دشوار نہیں تھا لیکن وہ حکم جہانگیر کے لیے پریشان کن تھا۔ اس کا قیاس تھا کہ دو دن کے لیے عمارت خالی کرانے کے بعد باس فوراً شاید وہاں مخبری کے کچھ اور آلات نصب کرانا چاہتا تھا۔

جہانگیر کی دانست میں جیوا ہاؤس میں کی جانے والی کوئی بھی گفتگو اوپر والوں سے محفوظ نہیں تھی۔ لے دے کر اس بندوبست میں ایک ہی اضافہ کیا جا سکتا تھا کہ مخصوص مقامات پر متحرک فلمیں بنانے والے خودکار کیمرے نصب کیے جائیں جو ہر نقل و حرکت کو سلولائیڈ کے فیتے یا ویڈیو ٹیپ پر محفوظ کر لیں۔

آخر وہ سر جھٹک کر باہر برآمدے میں آ گیا۔ وہ پوری طرح تنظیم اور اپنے بڑوں کا وفادار تھا۔ لہٰذا اسے کسی بھی قسم کی نگرانی سے خائف ہونے کی ضرورت نہیں تھی۔

اس نے جیوا ہاؤس کے تینوں ملازمین کو وہیں طلب کیا اور انہیں پورے دو دن کی مکمل چھٹی کی خوش خبری سنانے لگا۔

ٹرانسمیٹر پر کال کا اشارہ موصول ہوتے ہی ڈینئل نے اپنی میز کے نچلے حصے میں لگا ہوا سوئچ دبا کر دروازے کے باہر لگا ہوا سرخ بلب روشن کر دیا جس کا مطلب تھا کہ وہ اس وقت مشغول تھا اور اس کا کوئی ماتحت یا ملاقاتی انٹرکام یا سیکرٹری کی معرفت اجازت لیے بغیر اندر نہیں آ سکتا تھا۔

اس احتیاطی تدبیر کے بعد ڈینئل نے اسپیکر آن کر کے والیوم اس حد تک بڑھا دیا کہ اسے آواز سننے میں کوئی دشواری نہ ہو۔ مقناطیسی لہروں کے مختصر سے خلل کے بعد ریسیور پر ایک آواز ابھری اور وہ چونک پڑا۔ ڈی ٹو کو نجانے اتنی صبح ہی فون سے کیا کام پیش آ گیا تھا۔

وہ سگریٹ سلگا کر اپنی آرام دہ کرسی کی پشت گاہ سے ٹک گیا۔ اسپیکر بدستور آن تھا اور ڈینئل سکندر علی کی آواز کا منتظر تھا۔

گارڈن ایسٹ کے نزدیک دو منزلہ مکان میں اپنا دفتر

بھی مارا گیا تھا۔ کل ان میں سے کسی کی بھی باری آسکتی تھی پھر
[illegible] بک پڑا۔ اسے سکندر علی کے کہے ہوئے الفاظ یاد آنے لگے تھے
اس کی گفتگو سے ظاہر تھا کہ وہ طارق کے قتل سے باخبر
لیکن جب جہانگیر نے جذباتی صدمے کے زیر اثر اس سے
اس کے معاملے کے بارے میں سوال کیا تو اس نے اپنی روایتی
مہری کا مظاہرہ کیا تھا جیسے طارق کا مار دیا جانا اس کے نزدیک
بڑی خبر نہ رہی ہو اور پھر اظہار افسوس بھی شرمناک حد
تک خود غرضانہ تھا۔ ہو سکتا ہے کہ طارق اپنی ہی کسی غلطی کے
باعث اس افسوسناک انجام سے دوچار ہوا ہو لیکن یہ تصور ہی
پریشان کن تھا کہ کوئی ذی ہوش شخص جانتے بوجھتے ہوئے خود کو موت
کے منہ میں جھونک بیٹھے۔ مرنے والا تو مر ہی چکا تھا اگر اس کے
لیے نرم الفاظ استعمال کر لیے جاتے تو اس کے دوبارہ زندہ ہونے
کے امکانات نہیں تھے پھر سکندر علی نے کیوں ایسا سفاکانہ رویہ
اختیار کیا؟ شاید وہ اس طرح جہانگیر کو بالواسطہ طور پر محتاط رہنے کی
بات سے آگاہ کر رہا ہو۔

ڈینی کو افسوس ہونے لگا کہ اس نے ان دونوں کی گفتگو
[illegible] طارق سے کنارہ کشی کے احکام تو سب کے لیے تھے لیکن
اس کی موت کے بعد کم از کم کندھا تو دیا ہی جا سکتا تھا۔ اس نے طارق
کے جنازے کے بارے میں سکندر علی کی ہدایت سن لی تھی اور اس
بت کا جنازہ اسے وزنی محسوس ہوا تھا۔

بے خبر [illegible] دوست کو کم از کم اپنے ہاتھوں مٹی تو
دے [illegible] لیکن اب وہ خود بھی خوف کا شکار ہو گیا تھا۔

اسے یاد آیا کہ دروازے کے باہر سرخ بتی ابھی تک روشن
ہے۔ اس نے فوراً سوئچ آف کر دیا پھر سیکرٹری سے اخبارات
طلب کیے۔

اخبارات کے لیے مقرب خان کا قتل ایک پراسرار معمہ
بنا ہوا تھا لہٰذا انہوں نے مقرب خان اور طارق کی ہلاکت کے
ڈانڈے مقرب خان سے ملانے کی کوشش کی تھی۔ تقریباً ہر اخبار
میں ایک ہی کہانی دہرائی گئی تھی جو ان حالات میں نہایت آسانی سے
[illegible] بنائی گئی تھی۔

مقرب خان کی لاش طارق کے مکان سے میلوں دور
[illegible] ملی تھی لیکن اس کی حالت سے ظاہر تھا کہ کسی اور
مقام پر قتل کرنے کے بعد سفید فام کسی کو لاش ٹھکانے لگانے کے
لیے استعمال کیا گیا تھا۔ لاش کے لباس اور خون کے دھبے [illegible] ہوئے
[illegible] سے پہچانی گئی تھی اور گھاس پھوس کی بنا پر ابتدا ہی سے
[illegible] تھا کہ مقرب خان کا قتل کسی ایسے مقام پر ہوا ہو گا
[illegible] بکثرت موجود رہی ہو گی پھر مقرب خان مارا گیا

تو معاملہ مزید الجھ گیا لیکن طارق کے قتل ہوتے ہی پولیس کی
توجہ اس کے مکان کے گرد احاطے میں پھیلے ہوئے خزاں رسیدہ
لانوں پر مرکوز ہو گئی تھی۔

قیاس کیا جا رہا تھا کہ طارق خود مقرب خان کا قاتل تھا یا
وہ قتل اس کے اشارے پر کیا گیا تھا۔ اس جرم کا کوئی محرک
سامنے نہ ہونے کے باوجود کہانی کی بنیاد اسی مفروضے پر رکھی
گئی تھی۔ مقرب خان کو کسی طرح علم ہو گیا کہ اس کے بڑے بھائی
کے قتل میں طارق پوری طرح ملوث ہے لیکن طارق اس کی
کارروائی کے ممکنہ خطرے سے واقف تھا جس وقت مقرب خان
بھرا ہوا پستول لے کر اس کے گھر کے قریب پہنچا اس نے تقریباً
مقرب کو دیکھا اور پہچانتے ہی اس پر گولی چلا دی اور اسے قتل
کر دیا۔ طارق کے مکان کے اونچے برآمدے سے احاطے کی
قدرے نیچی دیوار کی طرف آتے ہوئے کسی شخص کی کھوپڑی کا نشانہ لینا
ماہر نشانے باز کے نزدیک ہر اعتبار سے ممکن تھا۔ متبادل صورت یہ ہو
سکتی تھی کہ طارق کا کوئی ہمدرد باہر سے مکان کی نگرانی کر رہا ہو اور
اس نے مقرب کو مار ڈالا ہو۔ ادھر مقرب اور مقرب کا کوئی تیسرا
رازدار بھی تھا جو ان سے اس قدر قریب تھا کہ وہ ہر قتل پر
مشتعل ہو کر کسی خطرے کی پروا کیے بغیر طارق کے گھر میں گھسا اور
اسے ہلاک کر کے رات کے اندھیرے میں آسانی سے فرار ہو گیا۔

تیسرے آدمی کا ذکر آتے ہی ڈینی کے ذہن میں جھماکا سا ہوا
اور اسے یاد آیا کہ جس رات مکان کی بجلی منقطع ہونے کے بعد طارق
بوکھلا کر جہانگیر کے گھر پہنچا اس رات اس کے احاطے میں پی وی
یا اس کے کسی آدمی نے مقرب خان کو ٹھکانے لگایا تھا جب کہ
طارق نے اندھیرے مکان سے فرار ہوتے ہوئے اپنے احاطے میں
کم از کم تین سایوں کو اچھل کر جھاڑیوں میں روپوش ہوتے دیکھا تھا۔

مقرب خان اور اس کے بعد مقرب خان جہنم واصل ہو چکا
تھا لیکن تیسرا ابھی باقی تھا۔

غیر ارادی طور پر ڈینی کی مٹھیاں بھنچ گئیں۔ اس کی دانست میں
وہی تیسرا آدمی طارق کا قاتل تھا اور اس نے یہ حرکت جبشی خان کے
ایما پر کی تھی۔

اس نے اپنے طور پر جبشی خان کی گوشمالی کا مصمم ارادہ کر لیا۔

اس نے فیصلہ کر لیا تھا کہ اس بارے میں وہ باس سے
کوئی مشورہ نہیں لے گا کیونکہ وہ اس اقدام کو طارق کی حمایت
میں کی جانے والی کارروائی قرار دے کر سرے سے مسترد ہی نہ کر
دے۔ اگر بعد میں باز پرس کی نوبت آئی تو وہ با آسانی یہ کہہ کر اپنی
گلو خلاصی کرا سکتا تھا کہ دو روز سے باس کی سیکرٹری کی
طرف سے جواب نہ ملنے کے باعث اس نے مجبوراً رابطہ قائم کیے

کی کوششیں ترک کر دی تھیں اور طارق کے قتل کے معاملے کو اپنے طور پر دیکھنے کی کوشش کی تھی۔

عیسیٰ خان سے رابطے کے لیے وہ اپنا دفتری ٹیلیفون استعمال نہیں کرنا چاہتا تھا لہٰذا سارے اخبارات کا سرسری مطالعہ کرنے کے بعد وہاں سے اٹھ گیا۔

راستے میں اس کی ذہنی رو ایک مرتبہ پھر سکندر علی کی طرف بھٹک گئی اور وہ سوچنے لگا کہ اس نے دو روز کے لیے چھواڑہ زر کو کیوں خالی کرا لیا ہے جب کہ اس عمارت سے بل فورڈ کا براہ راست کبھی بھی کوئی تعلق نہیں رہا تھا۔ ان چاروں نے ہی اس عمارت کا بندوبست کیا تھا۔ یہ ضرور تھا کہ اس کے حصول کا مشورہ اسی کی جانب سے ملا تھا۔ نجانے عمارت خالی کرانے سے وہ کیا مقصد حاصل کرنا چاہتا تھا۔

ڈیٹی کو مبہم سا خیال پیدا ہوا کہ کہیں سکندر علی اس عمارت کو واقعی ٹیگ نہ کرانا چاہتا ہو تاکہ اپنے ماتحتوں کے خیالات سے واقفیت حاصل کر سکے مگر ڈیٹی نے کچی گولیاں نہیں کھیلی تھیں۔ اسے باس کی جگہ سنبھالنے کا خواب دیکھتے ہوئے ایک طویل مدت گزر گئی تھی۔ لیکن اس نے کبھی اپنے دل کی بات کسی پر ظاہر نہیں کی تھی اور ظاہر بھی کیا کرتا۔ وہ خود باس کی شخصیت سے لاعلم تھا۔ وہ تو عزرا ایک بہانہ بن گئی اس کی فیکٹری میں نہ پہنچی ہوتی تو شاید وہ ابھی تک باس کے راز سے بے خبر ہوتا۔ اصل بات یہ تھی کہ عزرا خوش شکل اور خوش گفتار تھی۔ ڈیٹی اس کی ذات کے سحر سے متاثر ہوا اور اس کے کالج کے سووینئر کے لیے اشتہار دے دیا اور اس کی دعوت پر کالج کے فنکشن میں جا پہنچا جہاں لاؤڈ اسپیکر پر مہمان خصوصی کی آواز نے اچانک اس پر ایک راز ظاہر کر دیا جو برسوں سے مخفی چلا آ رہا تھا اور طریقۂ کار کی روشنی میں ڈیٹی کو امید تھی کہ وہ کبھی بھی باس سے واقف نہ ہو سکے گا مگر اس دن مخفی آواز کی شناخت کی بنا پر اسے سکندر علی پر شبہ ہوا اور پھر نقاب پوش چور کے روپ میں اس کے مکان میں داخل ہو کر ڈیٹی نے ایسی بہت سی معلومات حاصل کر لیں جن کی بنا پر اس کا شبہ یقین میں بدل گیا۔

اسے سکندر علی کے مکان سے چار اہم فون نمبر بھی ملے تھے جو اس کی دانست میں تنظیم کے اہم ذمے داروں کے تھے۔ ان ہی سے ڈیٹی نے یہ نتیجہ اخذ کیا تھا کہ بل فورڈ اپنی جگہ مطلق العنان سربراہ نہیں تھا بلکہ اس سے اوپر بھی کچھ لوگ موجود تھے۔

ڈیٹی کا اندازہ تھا کہ جس طرح بل فورڈ کی شخصیت اس کے ماتحتوں کے لیے گمنام تھی اور سارا کام برسوں سے مخفی آوازوں کی شناخت اور شناختی اشاروں کی بنیاد پر چل رہا تھا۔ اسی طرح اوپر والوں سے بل فورڈ بھی لاعلم ہو گا لیکن سکندر علی کی ڈائری میں ان فون نمبروں کی موجودگی اس خیال کی نفی کر رہی تھی۔ تھوڑی سی محنت کے بعد یہ سراغ لگایا جا سکتا تھا کہ وہ کس خفیہ نام سے کال کرتا ہے۔

ڈیٹی دو روز سے مسلسل اسی سوچ بچار میں تھا۔ سکندر کے مکان سے ملنے والے نمبروں پر کال کرنے سے پہلے وہ رابطہ قائم کرنا چاہتا تھا اور نہ کسی کو ذرا بھی شبہ ہو جاتا کہ راز فاش ہو گئے ہیں تو فوری طور پر طریقۂ کار اور شناختی اشارے بدل دیے جاتے اور بڑی مشکل سے ہاتھ آنے والے سراغ ناکارہ ہو جاتے۔ اس کے پاس ان فون نمبروں کے علاوہ ایشین سنڈیکیٹ لمیٹڈ کا نام بھی تھا جہاں سے رابطہ کیا جا سکتا تھا لیکن ڈیٹی اوپر سے ابتدا کے بجائے نیچے سے کرنا چاہتا تھا۔ اس کی کامیابی کا پہلا زینہ سکندر علی تھا۔ اس سے چھلانگ لگانے کی کوشش میں وہ منہ کے بل گر سکتا تھا۔ اس نے مختصر ارادہ کر لیا کہ طارق کے قتل کا معمہ حل کرنے کے بعد وہ اس اہم کام پر اپنی ساری توجہ مرکوز کر دے گا۔

***

عیسیٰ خان سخت پریشان تھا۔ خوف اور تشویش کے باعث اس کی راتوں کی نیندیں اڑ گئی تھیں جس کا اندازہ ورم آلود سرخ آنکھوں سے ہو رہا تھا۔ اسمگلنگ میں ابتدائی لالچ میں اس نے جس کام کا آغاز بہت معمولی طور پر کیا تھا اس کے انجام نے اس کا سکھ چین برباد کر دیا تھا کیونکہ کی قلیل مدت میں کم از کم پانچ انسانی جانیں اس کی بھینٹ چڑھ چکی تھیں۔

اپنے ٹرکوں کے ذریعے آزاد قبائلی علاقوں سے گھٹیا چرس منگوا کر معقول نفع پر مقامی بازار میں فروخت کرتے ہوئے عیسیٰ خان نے کبھی ایسی بھیانک خونریزی کے بارے سوچا بھی نہیں تھا۔ اس کا خیال تھا کہ کبھی مقدر سے گرفتار ہی ہو گئے تو زیادہ سے زیادہ مال کی کھیپ پکڑی جائے گی۔ اس کی ذمے داری متعلقہ ٹرک پر مامور اپنے ملازمین پر ڈال کر خود بری الذمہ ہو جائے گا۔

پھر اسے بازار میں چرس کے تھوک اور خوردہ فروشوں کے درمیان نمایاں فرق نے کسی ایک واقف سے [illegible] کھٹنے پر اکسایا تو اس نے مقرب خان کے ذریعے [illegible] ملا لیا لیکن وہاں چند دن بھی سکون سے گزرنے نہ پائے تھے کہ [illegible] نے راجو کا اڈہ تباہ کر کے وہاں دل کھول کر فائرنگ [illegible] خوف و ہراس پھیلایا جس کے نتیجے میں کئی افراد کے ساتھ راجو کا بھائی اپنی جان سے ہاتھ دھو بیٹھا۔

راجو نے اس حملے کے ذمے داروں کو غلام قادر کے ساتھیوں کے طور پر پہچانا تھا لیکن اس نے پولیس کو ان کی نشاندہی کر کے اپنی جرائم پیشہ برادری کے مروجہ اصول توڑنے اور پھر تفتیش کا نشانہ بننے کے بجائے پوری صورتحال عیسیٰ خان کے گوش گزار کر کے اسے انتقامی کارروائی میں اپنا ساتھ دینے پر مجبور کیا اور عیسیٰ خان کا قبائلی خون جوش میں آگیا۔ اس وقت اسے ذرا بھی اندازہ نہیں تھا کہ وہ مہم اس کے وفاداروں کے حق میں کس قدر خونریز ثابت ہوگی۔

اپنے آدمیوں میں مقرب خان اس کا معتمد خاص تھا اور عیسیٰ خان کو پوری امید تھی کہ وہ اپنی ذہانت اور بے خوفی کے سہارے جلد ہی روپوش غلام قادر کا سراغ لگا لے گا۔ مقرب خان کئی دن شہر میں دھکے کھاتا رہا پھر ایک روز عیسیٰ خان سے اجازت لے کر اس کے پاس ملازم اپنے چھوٹے بھائی عقرب خان اور ایک دوست سلطان شاہ کو ساتھ لے گیا۔ عیسیٰ خان کے استفسار پر اس نے نہایت اعتماد سے بس اسی قدر بتایا کہ وہ اگلے چوبیس گھنٹوں میں غلام قادر کو اس کے بل سے گھسیٹ کر اس کے قدموں میں لا ڈالے گا۔ پھر اس کے انجام کا انحصار عیسیٰ خان کی مرضی پر ہوگا۔

لیکن غلام قادر کی تلاش میں اس رات مقرب خان واپس نہ لوٹ سکا اور صبح اس کی لاش جلنے کی اطلاع آگئی۔ عیسیٰ خان کو اس سانحے کے بعد عقرب خان سے پتا چلا کہ پچھلی شام وہ دونوں مقرب خان کے ساتھ ایک مکان کی بجلی منقطع کر کے ایک مکان کے احاطے میں داخل ہوئے تھے۔ مقرب خان کا ارادہ تھا کہ اندر گھس کر وہاں رہنے والے سے کچھ باز پرس کرے گا مگر وہ نوبت آنے سے پہلے ہی اس کا شکار خطرہ بھانپ کر گھر سے بھاگ نکلا اور مقرب خان نے اس کے تعاقب میں روانہ ہونے سے پہلے ان دونوں کو واپسی کا حکم دے دیا۔ اس کے بعد مقرب خان پر کیا گزری؟ اس سے ہر ایک لاعلم تھا۔

بڑے بھائی کے اس وحشیانہ قتل پر عقرب خان تڑپ اٹھا۔ وہ اس شخص کے لہو سے اپنی انتقام کی پیاس بجھانا چاہتا تھا جس کے تعاقب سے اس کے بھائی کو زندہ لوٹنا نصیب نہ ہو سکا۔ مگر عیسیٰ خان جہاندیدہ آدمی تھا۔ راجو کے بھائی کے بعد مقرب خان جیسے چالاک اور دلیر آدمی کے قتل نے اسے یہ سوچنے پر مجبور کر دیا کہ کہیں وہ نادانستگی میں شہر کے کسی طاقتور گروہ سے تو نہیں الجھ بیٹھا ہے۔ لہٰذا اس نے عقرب خان کو سختی سے روک دیا اور اس معاملے میں محتاط رہا کہ نہ پولیس سے کوئی تعاون کیا اور نہ ہی وہ مکان دیکھنے کی کوشش کی جہاں قتل سے پہلے مقرب خان اپنے ساتھیوں سے علیحدہ ہوا تھا۔

بات یہ نہیں تھی کہ اسے مقرب خان کی ہلاکت پر افسوس نہیں تھا۔ اس کے قتل پر اسے یوں محسوس ہوا تھا جیسے وہ اندر سے یک بیک کھوکھلا ہو گیا ہو اور اس کی عزیز ترین ہستی اس سے چھین لی گئی ہو مگر اس صدماتی کیفیت میں بھی وہ اچھی طرح جانتا تھا کہ اس کی کوئی بھی کوشش مقرب خان جیسے قابل اعتماد ملازم کے اتلاف کا ازالہ نہیں کر سکے گی بلکہ انتقام کے جذبے میں سرزد ہونے والی کوئی بھی بے احتیاطی خود اسے بھی لے ڈوبے گی۔

اگر مقتول کے بارے میں اس شخص پر شبہ ظاہر کیا جاتا جس کے تعاقب سے مقرب خان واپس نہ لوٹ سکا تھا تو تفتیشی افسران اس شخص کے محرکات جاننے کے سلسلے میں تیکھے سوالات کرتے اور اپنی پوزیشن کو بچانا عیسیٰ خان کے لیے دشوار ہو جاتا مگر یہ زبان بندی بھی قتل و خونریزی کا سلسلہ دراز ہونے سے نہ روک سکی۔

مکھن خان نے اپنے طور پر صحیح اندازہ لگایا تھا مگر عیسیٰ خان کے دو ٹوک رویے نے اسے مایوس ہو کر لوٹنے پر مجبور کر دیا تھا مگر اسی روز مکھن خان بے دردی سے مار ڈالا گیا پھر عقرب خان کی خبر آئی تو عیسیٰ خان پر دہشت طاری ہونے لگی۔ اسے یقین ہونے لگا کہ ان پے در پے واقعات کی پشت پر شہر کا کوئی مضبوط اور منظم گروہ کام کر رہا ہے اور راجو کے واقعے سے شروع ہونے والے خونریز تصادم سے ایک ایسی کہانی کا آغاز ہوا تھا کہ جس نے بھی اس کے بارے میں کچھ جاننے کی کوشش کی اسے فوری طور پر راستے سے ہٹا دیا گیا۔

اس حوالے سے اس کے ذہن میں وہ لوگ ابھر آئے جنھوں نے چرس فروشی سے دستبردار ہونے کے عوض اسے ایک خطیر رقم وظیفے کے طور پر دینے کا وعدہ کیا تھا اور پھر خود سامنے آئے بغیر انھوں نے ایک لیڈر بکس کے ذریعے اسے پہلی قسط ادا کر دی تھی۔ شاید وہ ہر قیمت پر اپنے دھندے میں دخل انداز ہونے والوں کو دور رکھنے پر تلے ہوئے تھے خواہ اس مقصد کے لیے رقم صرف کرنی پڑے یا دو چار کا خون بہانا پڑ جائے۔

اس کا خیال تھا کہ وہ شخص اس گروہ کا کوئی خاص رکن تھا جس کے پھاٹک کے قریب مقرب خان مارا گیا تھا لیکن وہ اہم شخص بھی نہ بچ سکا۔ اسے اس کے مکان میں مار دیا گیا تھا۔ اس نے اپنے سامنے میز پر پھیلے اخبار کو یوں خوفزدہ نگاہوں سے دیکھا جیسے وہ اس کی موت کا پروانہ ہو۔

اس کے دو خاص آدمی مارے جا چکے تھے، لہٰذا پولیس افسران تفتیش کے سلسلے میں اسے خاصی اہمیت دے رہے تھے۔ دوسری طرف اخبار والے ان وارداتوں کے پس منظر سے لاعلم ہونے کے باوجود کسی ایسے پُراسرار شخص کی موجودگی کے امکانات ظاہر کر رہے

سکتے جو نہ صرف طارق کا قاتل تھا بلکہ ان واقعات پر پوری طرح روشنی بھی ڈال سکتا تھا۔

عیسیٰ خان کے نزدیک یہ قیاس آرائیاں بے بنیاد تھیں۔ لیکن تیسرے آدمی کے تذکرے پر اس کا ذہن سلطان شاہ کی طرف منتقل ہو گیا تھا۔ سلطان شاہ مقرب خان کا گہرا دوست ضرور تھا لیکن دوستی کی خاطر قتل جیسے جرم کا ارتکاب نہیں کر سکتا تھا۔ عیسیٰ خان کو خوف تھا کہ کہانی کے کرداروں میں صرف سلطان شاہ ہی زندہ بچا تھا اور مجرم خاصے باخبر معلوم ہوتے تھے اگر انہیں بھنک بھی مل جاتی کہ طارق والے معاملے میں سلطان شاہ بھی مقرب خان کا شریک کار تھا تو وہ ہر قیمت پر اسے بھی ہلاک کرنے پر تل جاتے۔

اپنے دو ملازموں کی ہلاکت پر وہ بہت دل برداشتہ تھا۔ سلطان شاہ بھی نامعلوم قاتلوں کا نشانہ بن جاتا تو شاید اس کی ساری ذہنی صلاحیتیں بھی جواب دے جاتیں اور وہ آسانی سے پولیس کی بے رحمانہ پوچھ گچھ میں پھنس جاتا۔

اس نے اخبار پڑھتے ہی یہ فیصلہ کیا کہ وہ سلطان شاہ کو سرحدی علاقوں کی طرف جانے والے پہلے ٹرک سے روانہ کر دے گا تاکہ وہ اپنے قبیلے میں کچھ عرصہ گزار کر قاتلوں کی دسترس سے بچا رہ سکے۔

اس نے سلطان شاہ کی طلبی کے لیے کسی کو پکارا ہی تھا کہ اچانک فون کی گھنٹی چیخ اٹھی اور عیسیٰ خان نے ریسیور اٹھا لیا۔

دوسری طرف سے بولنے والے نے شاید عیسیٰ خان کی آواز پہچان لی کیونکہ اس کے ہیلو کہتے ہی دوسری طرف سے ایک اجنبی آواز ابھری تھی: "مجھے ہر قیمت پر تیسرا آدمی درکار ہے۔ عیسیٰ خان! اگر آج رات اسے میرے حوالے نہ کیا گیا تو میں تمہاری اینٹ سے اینٹ بجا دوں گا۔"

"کک... کون تیسرا آدمی؟" اس بے لاگ اور دھمکی آمیز طرز تخاطب پر عیسیٰ خان جیسا مضبوط آدمی بھی بوکھلا کر رہ گیا۔

"انجان بننے کی کوشش نہ کرو۔ تم اچھی طرح جانتے ہو کہ میں کس تیسرے آدمی کی بات کر رہا ہوں۔" لہجے میں درشتگی پیدا ہو گئی۔

"وہ سب اخبار کی بیہودہ سرائی ہے۔" عیسیٰ خان نے آخری کوشش کے طور پر سنبھالا لیا۔ اس اثنا میں وہ آدمی دفتر میں گھس آیا تھا جسے عیسیٰ خان نے فون ریسیو کرنے سے پہلے آواز دی تھی۔ اس نے ہاتھ کے اشارے سے اسے لوٹا دیا۔ "آپ کی آمد سے میں واقف نہیں ہوں۔"

"دیکھو اس ست کرو۔" اجنبی آواز نے اہانت آمیز لہجے میں اسے ڈانٹ دیا۔ "اخبار کے حوالے سے مجھے بہلانے کی کوشش نہ کرو۔ مجھے وہ آدمی چاہیے جو مقرب اور عقرب کے ساتھ ان کے مکان میں دیکھا گیا تھا۔"

عیسیٰ خان کی پیشانی سے ٹھنڈا ٹھنڈا پسینہ پھوٹ پڑا اور وہ گہرا سانس لے کر بولا: "وہ میرا ملازم ہے۔ آپ یقین کریں کہ ان دونوں کے ساتھ ایک بار وہاں جانے کے علاوہ کا کوئی کردار نہیں تھا۔ اس کے ہاتھ صاف ہیں۔"

"یہ سب میں خود معلوم کر لوں گا۔ تمہیں وکالت کرنے کی ضرورت نہیں۔"

"لیکن وہ یہاں موجود نہیں ہے۔ کل رات پشاور سے جانے والے ٹرک کے ساتھ چلا گیا۔" عیسیٰ خان نے دھڑکتے دل کے ساتھ جھوٹ بولا۔

"اوہ۔" فون پر اجنبی کی غضبناک غراہٹ ابھری: "اسے پاتال میں بھی نہ چھوڑوں گا۔ نام کیا ہے اس کا؟"

"سلطان شاہ۔" عیسیٰ خان شکست خوردہ لہجے میں بولا۔ "وہ میرے یہاں کلینر ہے۔"

"پشاور میں وہ کہاں مل سکے گا؟"

"پارٹی کو مال اترواکر وہ اپنے گاؤں چلا جائے گا۔ پشاور میں اس کا کوئی ٹھکانا نہیں ہے۔"

"گاؤں کا نام کیا ہے؟"

"یہ مجھے نہیں معلوم۔" اس بار عیسیٰ خان کے لہجے میں سچ کا اعتماد جھلک رہا تھا۔ "میں نے اسے کسی کی سفارش پر رکھا تھا۔ بس اتنا معلوم ہے کہ اس کا تعلق سدوزئی قبیلے سے ہے۔ شاید اسی حوالے سے اس کا پتا چل سکے گا۔"

دوسری طرف سے مزید کچھ کہے بغیر سلسلہ منقطع کر دیا گیا۔ عیسیٰ خان ریسیور کریڈل پر پٹخ کر گالیاں دیتے ہوئے اپنے اردلی کو پکارنے لگا۔

"سلطان شاہ کو بلاؤ۔" اردلی کی صورت دیکھتے ہی وہ دہاڑا اور پھر کرسی سے اٹھ کر کمرے میں بے چینی سے ٹہلنے لگا۔

چند منٹ بعد سلطان شاہ کاٹن ویسٹ سے اپنے ہاتھوں کی سیاہی پونچھتا ہوا دفتر میں داخل ہوا تو اس کے چہرے پر تجسس کے آثار دور سے پڑھے جا سکتے تھے۔ عیسیٰ خان اسے اپنے پیچھے آنے کا اشارہ کرتے ہوئے عقبی بیٹھک میں داخل ہوا۔

سلطان شاہ جیسے ہی چوکھٹ سے باہر نکل کر اندر داخل ہوا تو عیسیٰ خان دونوں ہاتھ کمر پر باندھے اس کی طرف دیکھ رہا تھا۔

"کک... کیا بات ہے خان بابا؟" اس نے بوکھلا کر تیز دھڑکتے لہجے میں سوال کیا۔ "تم کچھ پریشان نظر آ رہے ہو؟"

"میری بات سن کر تمہاری بھی نیند اڑ جائے گی سلطان شاہ۔"

کی طرف روانہ ہوئی تو ٹریفک کے ہجوم میں ڈیزی کی کار اس کے پیچھے لگی ہوئی تھی۔ عیسیٰ خان ڈرائیونگ سیٹ پر براجمان تھا۔ اس کے پہلو میں ایک صحت مند نوجوان بیٹھا ہوا تھا۔

لکی گراؤنڈ کے نزدیک پہنچ کر عیسیٰ خان کی کار کی رفتار سست ہو گئی۔ شاید وہ انسپکٹر یوسف کی بتائی ہوئی جائے واردات تلاش کر رہا تھا۔ پھر میدان صاف دیکھ کر شاید یک بیک اس کی عقل ٹھکانے آئی اور اس نے اپنی کار تیز کر دی۔

اس کی ڈرائیونگ میں رونما ہونے والی تبدیلی سے صاف ظاہر تھا کہ وہ دھوکے کا احساس ہوتے ہی خوفزدہ ہو گیا تھا۔

لی مارکیٹ پر ایک جگہ عیسیٰ خان کی کار رکی اور دوسرے مسافر کو اتار کر آگے بڑھ گئی لیکن اب ڈیزی کی توجہ کار کے بجائے اس سے اترنے والے صحت مند نوجوان پر مرکوز تھی جس کے ہاتھ میں ایک پوٹلی بھی موجود تھی جسے لٹکائے وہ آہستہ آہستہ بس اسٹاپ کی طرف جا رہا تھا۔

عیسیٰ خان نے دھوکے کا احساس ہوتے ہی جس طرح اپنے نوجوان ساتھی سے پیچھا چھڑایا تھا، اس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ نوجوان اپنی ذات کو درپیش سنگین خطرے سے پوری طرح باخبر نہیں تھا۔ ورنہ یوں آسانی سے کھلی فضا میں اپنے دشمن کے مہلک وار کا نشانہ بننے کے لیے نہ اترتا۔ بس اسٹاپ کی طرف بھی وہ سر جھکائے اپنی دھن میں مگن بڑھتا چلا جا رہا تھا جیسے اسے اپنے گردوپیش سے کوئی خطرہ لاحق نہ ہو۔

ڈیزی نے سست رفتاری سے کار آگے بڑھاتے ہوئے نوجوان کے پہلو میں روک دی پھر اسے سلطان شاہ کہہ کر پکارا تو وہ چونک پڑا۔

ڈیزی نے مسکراتے ہوئے جھک کر اپنے برابر والی نشست کا دروازہ کھول دیا اور نوجوان کی حیرت کو نظرانداز کرتے ہوئے آہستہ سے بولا۔ ”بیٹھ جاؤ۔ میں عیسیٰ خان کی طرح قدر ناشناس نہیں ہوں، ہیرے اور پتھر کا فرق جانتا ہوں۔“

”مگر بھائی صاحب! میں آپ کو نہیں جانتا۔“ نوجوان متذبذب تھا۔

”دوست ہوں اور تمہاری مدد کرنا چاہتا ہوں۔“ ڈیزی مسکرایا اور ناتجربہ کار نوجوان اپنی جسمانی برتری کے گھمنڈ میں بے پروا انداز میں سر جھٹک کر کار میں سوار ہو گیا۔ اس نے پُرشور انداز میں دروازہ بند کر کے گویا ڈیزی پر اپنی قوت کا اظہار کیا تھا۔

”کیسے دوست ہو اور کیا مدد کرنا چاہتے ہو؟“ کار حرکت میں آنے کے کئی منٹ بعد بھی جب ڈیزی خاموش رہا تو سلطان شاہ نے خود ہی سکوت توڑ دیا۔

”عیسیٰ خان تم سے پیچھا کیوں چھڑانا چاہتا تھا؟“ ڈیزی نے اس کی طرف دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

”اس کا خیال ہے کہ کوئی مجھے مارنا چاہتا ہے۔ مگر تم اسے کیسے جانتے ہو؟“ نوجوان نے کڑا اعتماد لہجے میں کہا۔

”کبھی دوستی ہوا کرتی تھی ہماری۔“ ڈیزی نے گول مول سا جواب دیا۔ ”تمہیں مارنے کی کوئی وجہ بھی رہی ہوگی؟“

”وجہ؟“ سلطان خان نے غور سے اس کی طرف دیکھا پھر بولا۔ ”تمہارے کپڑے قاعدے کے ہیں، دیکھنے میں ذہین لگتے ہو لیکن جس طرح مرنے مارنے کی باتیں کر رہے ہو اس سے پتا چلتا ہے کہ اتنے شریف نہیں ہو۔“

”کیا مطلب؟“ ڈیزی نے چونک کر سوال کیا۔ ”میں نے ابھی تک اپنی شرافت کے بارے میں تمہاری رائے نہیں پوچھی تھی۔“

”اگر شریف آدمی ہو تو مجھے یہیں اتار دو۔“ سلطان شاہ نے سنجیدگی سے کہا۔ ”میں اپنی وجہ سے تمہیں کسی مصیبت میں ڈالنا نہیں چاہتا اور اگر دوسری لائن کے آدمی ہو تو میں خوشی سے تمہیں بتاتا چلا جاؤں گا۔“

”دوسری لائن کا آدمی سمجھو مجھے۔“ ڈیزی نے کار کی رفتار برقرار رکھتے ہوئے کہا۔ اسے سلطان شاہ کا دوٹوک انداز بہت پسند آیا تھا۔

”میں سات جماعت پڑھا ہوا ہوں۔“ سلطان شاہ بتانے لگا۔ ”دل میں امیر بننے کی خواہش لے کر کراچی آیا تھا مگر یہاں بھی کا کوئی کام نہیں ملا تو عیسیٰ خان کے پاس نوکری کر لی۔ ایک دن مقرب خان مجھے اور مقرب خان کو ساتھ لے کر کسی کے گھر گیا تھا پھر وہ دونوں بھائی مارے گئے اور خان بابا کہتا ہے کوئی مجھے بھی مار دے گا کیونکہ اس رات میں نے مقرب خان کا ساتھ دیا تھا۔ میں سمجھ رہا تھا کہ مقرب خان کے مرنے کے بعد خان بابا مجھ پر بھروسا کرنے لگے گا مگر وہ ڈرتا ہے۔ اب میں شہر چھوڑ کر گاؤں جا رہا ہوں۔“

”امیر بننے کی آرزو نہیں رہی اب؟“

”آرزو تو ہے مگر کوئی گھاس ڈالنے کو تیار نہیں۔“ وہ افسردہ لہجے میں بولا۔ ”مقرب خان نے بھی اپنے کاموں کی ہوا نہیں لگنے دی۔ وہ سمجھتا تھا کہ اس طرح خان بابا کی نظروں میں اس کی اہمیت کم ہو جائے گی۔“

”پھر تم نے مقرب خان کے قاتل کو کیوں مارا؟“ ڈیزی نے اچانک سوال کر دیا۔ ”تمہیں تو اس سے ہمدردی ہونی چاہیے تھی۔“

سلطان شاہ پھیکے انداز میں ہنسا۔ ”دکھ تو یہی ہے کہ بیچارے پٹھو نئی کا بھی خون کرنے کا موقع نہیں ملا اور اب ناکام واپس جا رہا ہوں۔ مجھے تو یہ بھی نہیں معلوم کہ مقرب خان کو مارنے والا

...وہ تھا۔
ڈینی کو یقین آ گیا کہ وہ سچ بول رہا تھا۔ اس کے بارے میں جو نظریات اسے بے حد ناگوار گزرے تھے اور ... سوچ رہا تھا کہ اس نے بلاوجہ ہی اس کے پیچھے لگ کر ... کے ساتھ ہی اپنی توانائی بھی برباد کی۔
"...خان مجھے ساتھ ملا لیتا تو دونوں بہت فائدے ..."
سلطان شاہ کہہ رہا تھا۔ "وہ پشاور کا رہنے والا تھا۔ میرا گاؤں قبائلی علاقے میں ہے۔ وہاں میرے چچا کا لڑکا لمبا ... چلا رہا ہے۔ اسے تھوڑے مال لے جانے ہیں۔ ہم لوگ بھی ہیروئن بنا کر یہاں بھیجتے تو بہت نفع ملتا۔"
ڈینی چونک پڑا۔ "تم ہیروئن بنانے والوں سے واقف ہو؟"
"بس چچا کے لڑکے کو جانتا ہوں۔" سلطان شاہ نے صاف گوئی سے کام لیتے ہوئے کہا۔ "سنا ہے یہ بہت منافع کا کام ہے۔ معزز خان ... نے پہلی فیکٹری لگائی تو بہت مال برباد کیا۔ پھر تیس ہزار تنخواہ پر برطانیہ سے ایک آدمی کو بلایا تو کام ٹھیک ہو گیا۔ سنا ہے اب تو کئی لیبارٹریاں کھل گئی ہیں۔"
"شہر میں کوئی ٹھکانا ہے تمہارے پاس؟" ڈینی نے سوال کیا۔ اپنے اوصاف کی بنا پر سلطان شاہ اسے کام کا آدمی نظر آ رہا تھا۔
"پٹھان کالونی میں ایک رشتے دار رہتا ہے۔ مگر تم یہ کیوں پوچھ رہے ہو؟" اس نے تجسس آمیز لہجے میں سوال کیا۔
"میں تم سے کام لینا چاہتا ہوں... سبحانی خان سے تمہارا کیا فیصلہ ہوا؟"
"نوکری ختم کر کے ملک جا رہا ہوں... اس نے مجھے ... روپے دیے ہیں۔"
"اور تنخواہ کیا ملتی تھی اس سے؟"
"... کے ساتھ سات سو ملتے تھے۔" سلطان شاہ نے بتایا۔
"تو پھر آج سے خود کو ہزار روپے پر ملازم سمجھو۔" ڈینی نے اس کے شانے پر ہاتھ مارتے ہوئے کہا۔
"کام کیا ہو گا؟" سلطان شاہ نے مسرت آمیز لہجے میں سوال کیا۔
"وقت آنے پر بتا دیا جائے گا۔" ڈینی نے کار ایک طرف روک دی اور جیب سے ہزار روپے کے نوٹ نکال کر اسے دیتے ہوئے بولا "یہ تمہاری پیشگی تنخواہ ہے۔ اب تمہیں شہر سے جانے کی ضرورت نہیں۔ تمہارے دشمنوں سے میں خود نمٹ لوں گا۔"
"مگر میں تم سے کیسے مل سکوں گا؟" سلطان شاہ نے نوٹ اپنی جیب میں منتقل کرتے ہوئے سوال کیا۔
"اس کی ضرورت ہی پیش نہیں آئے گی۔" ڈینی نے کہا۔ "پرسوں دوپہر کے بارہ بجے سول اسپتال کے گیٹ پر مل کر اپنا پتا دے دینا۔ اگلا پروگرام وہیں بتاؤں گا۔"
سلطان شاہ نے گرمجوشی کے ساتھ ڈینی سے ہاتھ ملایا اور کار سے اتر گیا۔ ڈینی سوچ رہا تھا کہ وہ جس کے قتل کا منصوبہ بنا کر دفتر سے اٹھا تھا، اسے اپنے نمک خواروں میں شامل کر کے گھر لوٹ رہا تھا۔ دراصل اس نے سلطان شاہ میں دلیری اور وفا کی خوبیاں محسوس کر لی تھیں اور اندازہ لگایا تھا کہ باہر کا وہ آدمی سکندر علی کے خلاف مہم میں اس کا جانثار ساتھی ثابت ہو سکے گا جب کہ مقامی طور پر وہ کسی کو اعتماد میں نہیں لینا چاہتا تھا کیونکہ کچھ پتا نہیں تھا کون کس کے لیے کام کر رہا تھا۔

***

سکندر علی اس وقت شکست کی تصویر بنا اپنی خوابگاہ میں مسہری پر نیم دراز تھا اور اس کی خوبصورت سیکرٹری بستر کے قریب ہی ایک کرسی پر بیٹھی اس کے لیے اسکاچ کا گلاس تیار کر رہی تھی۔
"اس قدر اداس کیوں ہو ڈارلنگ؟" سیکرٹری نے گلاس ایک ادا سے اس کی طرف بڑھاتے ہوئے محبت آمیز لہجے میں کہا۔
"میں بکھر رہا ہوں رخشی!" بوجھل فضا میں اس کی اداس اور خوفناک آواز ابھری۔ "ایسا معلوم ہو رہا ہے جیسے میری ذات میں ٹوٹ پھوٹ کے عمل کا آغاز ہو چکا ہو۔ وہ دو دن گزر گئے ہیں بے خواب راتیں میں نے بستر پر پہلو بدل بدل کر گزاری ہیں لیکن چند گھڑی کے لیے سکون کی نیند نہیں سو سکا۔"
"تم اسے ذاتی توہین سمجھ رہے ہو۔ چوریاں تو بڑے بڑے سوداگروں کے یہاں ہو جاتی ہیں اور وہ کچھ نہیں کر پاتے۔ پھر اس رات تم گھر پر بھی تو نہیں تھے۔ یہی غنیمت ہے کہ یہ گھر اس کی دست برد سے محفوظ رہا..."
"چور کسی کی آبرو پر ہاتھ نہیں ڈالتے۔" وہ اندر سے دکھی معلوم ہو رہا تھا۔ اس کا ایک ایک لفظ اندرونی کرب میں ڈوبا ہوا تھا۔ "اس نے میری چھت کے نیچے تم پر ہاتھ ڈالا۔ یہ میرے لیے بدترین گالی ہے... شاید تم اسے نہ سمجھ سکو کیونکہ تم ملکیت کے تصور سے ناآشنا ہو۔ پھر وہ تمہارے کمرے سے یہ قیمتی چیز لے گیا مگر تمہاری مانٹل پیس کی دراز میں پڑا ہوا نیکلس چھوڑ گیا۔ جاہل اور بے خبر تھا تو اسے کوئی قیمتی چیز سمجھ کر لے جاتا۔ سمجھ دار تھا تو اسے چھوڑنا ہی نہیں چاہیے تھا۔ وہ اسے کیوں چھوڑ

## پاسا

کی اس کال نے مجھے بوکھلا کر رکھ دیا۔ میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ جیوا لاوزر کی عمارت خالی کرانے کے بعد میری وہاں طلبی کا کیا جواز تھا؟ اگر وہاں بلائے جانے کا تعلق تنظیم کے عام امور سے تھا تو فون پر گفتگو کی زحمت کرنے کی سرے سے ضرورت ہی نہیں تھی۔ اس سے پہلے بھی جیوا لاوزر میں کسی غیر معمولی تبدیلی کے بغیر اہم ترین کام سرانجام دیے جا چکے تھے مگر اس بار انداز ہی کچھ بدلا ہوا تھا۔ میرے دل میں چور تھا کیونکہ میں رات کی سیاہی سے فائدہ اٹھا کر سکندر علی کے مکان میں واردات کا ارتکاب کر چکا تھا اور اس راز سے بھی آگاہ ہو چکا تھا کہ پاسا کی نورا اور سکندر علی ایک ہی شخصیت کے دو نام تھے۔ تو کیا چوری کے سلسلے میں سکندر علی کو میری ذات پر شبہ ہو گیا تھا؟ میں نے سوچا اور میرے بدن میں سنسنی کی لہر سرایت کر گئی۔

اگر میرا یہ خدشہ درست تھا تو جیوا لاوزر شاید میرے لیے جب ہی تیار کیا گیا تھا۔ وہاں رہنے والوں کو ہٹا دیا گیا تھا جہانگیر کو بھی اس عمارت سے دور رہنے کا حکم دیا جا چکا تھا جس کا واضح مطلب تھا کہ ان دونوں میں اس عمارت میں جو کچھ ہونا تھا اس کا کوئی گواہ نہ ہو۔ اگر سکندر علی میری طرف سے شکوک میں مبتلا ہو گیا تھا تو یقینی طور پر مجھے جیوا لاوزر بلا کر خاموشی سے اپنا قیدی بنانا چاہتا تھا تاکہ کسی کی مداخلت کے خطرے کے بغیر مجھ سے تشدد آمیز پوچھ گچھ کا آغاز کر سکے اور میرے اعترافات کی روشنی میں میرے مستقبل کا فیصلہ صادر کر سکے جو میری دانست میں فوری موت سے ہرگز کم نہ ہوتا کیونکہ سکندر علی شہر کے معاشرتی اور سماجی حلقوں میں مقبول شخصیت کا مالک تھا۔ وہ ہرگز یہ گوارا نہ کرتا کہ اس کی دوہری شخصیت کے راز سے واقف ہونے والا کوئی شخص زندہ رہ سکے۔

میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ میں کیا کروں؟ جیوا لاوزر کا مطلب تھا تشدد اور پھر ہلاکت کا روح فرسا خطرہ۔ ذہنی طور پر میں مبتلا تھا اور نہ جانے کی صورت میں بھی گلو خلاصی کی کوئی راہ نظر نہیں آ رہی تھی۔ سب سے پہلے تو حکم سے انحراف کرنے پر میں بغاوت کا مرتکب قرار پاتا، پھر مقررہ وقت پر میری غیر حاضری اعتراف جرم کے مترادف ہوتی اور مفاہمت کے موہوم ترین امکانات بھی معدوم ہو کر رہ جاتے۔

کافی سوچ بچار کے بعد میں نے فیصلہ کیا کہ مجھے مسلح ہو کر مطلوبہ تیاری کے ساتھ مقررہ وقت سے ذرا پہلے جیوا لاوزر پہنچ جانا چاہیے تاکہ اپنے طور پر وہاں پائی جانے والی صورت حال کا جائزہ لے سکوں۔ اس فیصلے میں یہ عنصر بہت اہم ثابت ہوا تھا کہ اگر یہ طلبی کسی اہم تنظیمی معاملے سے ہی متعلق تھی تو جیوا لاوزر نہ جا کر میں خود کو بلاوجہ مشتبہ بنا لیتا اور اگر سکندر علی کی نیت میں کوئی فتور آ گیا تھا تو وہاں نہ جانے کے باوجود میں خود کو انتقامی کارروائیوں کا نشانہ بننے سے نہیں بچا سکتا تھا۔ سارا انحصار بس اس بات پر تھا کہ میں کس حد تک مدافعت اور جوابی کارروائی کا اہل تھا۔

جب سے میں ہیروئن کے کاروباری معاملات میں ملوث ہوا تھا، مجھے جہانگیر، طارق اور نادر سے الگ رہنے کا حکم ملا ہوا تھا اور میں نے فون پر بھی ان میں سے کسی سے رابطہ قائم نہیں کیا البتہ ڈی ون کے طور پر باس کی غیر حاضری میں جہانگیر سے رپورٹ لیتا اور ہدایات جاری کرتا رہا تھا۔

نادر سے کبھی بھی میں نے ذہنی ہم آہنگی محسوس نہیں کی تھی۔ اس سے مراسم بڑھنے کی بڑی وجہ یہ تھی کہ وہ جہانگیر اور طارق کا گہرا دوست تھا اور ان کے ساتھ ہر کام میں شریک ہوتا تھا۔ طارق بے چارا مارا جا چکا تھا۔ اب لے دے کر جہانگیر ہی میرا ایسا قابل اعتماد ساتھی تھا جس سے میں ذرا کھل کر بات کر سکتا تھا اور اب تو طارق کے قتل نے ایک ایسی غیر معمولی صورت حال پیدا کر دی تھی کہ ہمارا باہمی رابطہ شاید ہدایات کی خلاف ورزی نہ سمجھا جاتا۔

میں نے فون پر نمبر ملایا تو دوسری طرف سے جہانگیر کی بیوی سلمیٰ کی آواز سنائی دی۔ "ڈی ون بول رہا ہوں بھابی! کیا حال ہیں آپ کے؟" میں نے جہانگیر کو بلانے سے پہلے رسمی طور پر اس کی مزاج پرسی کر ڈالی۔

"حال خراب ہیں منور بھائی!" وہ شروع ہی سے ڈی ون کے بجائے مجھے اصل نام سے پکارتی تھی۔ "آپ کے دوست آج کل حفاظت کے خبط میں مبتلا ہیں اور آپ بھی عرصے سے غائب ہیں ورنہ شاید آپ کی بات ان کی سمجھ میں آ جاتی۔"

"او ہو!" لیکن ذہن میں موجود خدشات کی بنا پر میں چونک پڑا۔ طارق مارا جا چکا تھا۔ میں خود خطرہ سر پر منڈلاتا محسوس کر رہا تھا اور اب جہانگیر کے بارے میں ایسی ہی خبر مل رہی تھی۔ "کیا ہوا؟ کس سے حفاظت کے بارے میں پریشان ہے جہانگیر؟"

"مجھے تو کچھ بتاتے ہی نہیں۔" ایک گہرے سانس کے بعد اس کی آواز ابھری۔ "کچھ گمنام دشمن پیدا ہو گئے ہیں جن کی وجہ سے گھر کو قلعہ میں تبدیل کر رہا ہے۔ پہلے مسلح محافظ تھے اور اب دو منحوس صورت کتوں کا بھی اضافہ ہو گیا ہے جن کی وجہ سے میرا تو لان پر ٹہلنا تک بند ہو گیا ہے۔ ذرا فرصت ہو تو آپ خود یہاں آ کر تماشا دیکھیں۔ اس وقت بھی کتوں کے رکھوالے سے باتیں کر رہے ہوں گے۔"

"یہ تو عجیب بات بتا رہی ہیں آپ!" میں فکرمند لہجے میں

بہا لے آیا تو بس تمھیں ان کا وجود ہی ناگوار گزر رہا ہے پھر بات بن ایک تماشا نظر آنے لگا ہے تمھیں۔"

وہ مخصوص انداز میں ہنستے ہوئے وہاں سے چلی گئی میں نے سوچ لیا۔ وہ جہانگیر کو چڑا کر لطف اندوز ہو رہی تھی۔ "ایک تو جو بیٹھا ہی ہوں... اس عورت نے الگ دماغ خراب کیا ہوا ہے۔" اس کے چلے جانے پر جہانگیر صوفے پر بیٹھتے ہوئے بڑبڑایا۔

"بجا، ذہین عورت ہیں۔" میں نے آہستہ سے کہا۔ "ان کی باتوں کا منطقی جواز ہوتا ہے بغیر تم انھیں مطمئن نہیں کر سکو گے۔"

"میں اسے کیا بتاؤں؟" جہانگیر جھلا گیا۔ "میری خود عقل ماؤف ہو کر رہ گئی ہے۔ باہر نکلتے ہوئے مجھے اب خوف آنے لگا ہے۔" پھر میری آنکھوں میں جھانکتے ہوئے تجسس آمیز لہجے میں بولا۔ "تم خوف زدہ نہیں ہو طارق کے انجام سے؟"

"لازمی بات ہے۔" میں نے اس کی تائید کی۔ "ہمیں معلوم نہیں کہ وہ کیوں ان کا نشانہ بنا یا دشمنوں کی زد میں آیا... بے خبری میں اسی طرح ہم بھی مارے جا سکتے ہیں۔"

جہانگیر چونک پڑا۔ "انھوں کا نشانہ؟ یہ کس بنا پر کہہ رہے ہو تم؟"

"وہ کچھ لوگوں کی نگاہوں میں آ گیا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ اس کی وجہ سے خطرہ محسوس کرتے ہوئے حفظ ما تقدم کے طور پر اس کو راستے سے ہٹا دیا گیا ہو۔"

"مگر میری بی فور سے بات ہوئی ہے۔" وہ بولا۔ "اگر طارق کو سزا دی گئی ہوتی تو وہ ضرور تذکرہ کرتا۔"

"بی فور کون ہے؟" میں نے مصنوعی لاعلمی کا اظہار کرتے ہوئے پوچھا اور جہانگیر ٹھٹک گیا۔ سب لوگ اس بات سے تو واقف تھے کہ ہمیں کہاں سے ہدایات ملتی ہیں لیکن اس کے دوسرے انتظامات جہانگیر نے اپنی ذات تک محدود کیے ہوئے تھے۔ اسے افسوس ہو رہا تھا کہ اس نے بے خیالی میں میرے سامنے بی فور کا نام کیوں لیا۔ اب وہ فوری طور پر اس کا اظہار بھی نہیں کر سکتا تھا۔ ورنہ میں اس کی طرف سے بدگمان ہو جاتا۔

"جہاں سے ہدایات ملتی تھیں، وہ ڈی ون تھا۔" جہانگیر نے کھنکھارتے ہوئے رازدارانہ لہجے میں کہا۔ "بی فور اس سے اوپر ہے۔ اب وہ بھی براہ راست مجھ سے بات کرنے لگا ہے لیکن یہ راز تم اپنی ذات تک محدود رکھنا۔"

"تو یوں ہو کر آج کل اونچے اڑ رہے ہو۔" میں معنی خیز لہجے میں بولا۔

"مجھے تو لگتا ہے کہ یہ سب شامت کے آثار ہیں۔" وہ پھیکی مسکراہٹ سے بولا۔ "مخبری کی مہم چلا کر ہم نے اپنے پیروں پر خود کلہاڑی ماری ہے۔ شہر میں باخبر لوگ جانتے ہیں کہ ہیروئن کا کاروبار میں چلا رہا ہوں۔ بی فور اور ڈی ون تو محض دو آوازیں ہیں جن کے وجود سے بس میں ہی واقف تھا یا اب تمھیں اس راز میں شریک کیا ہے۔ یہ بتاؤ کہ لاکھوں کا نقصان اٹھانے والوں کو اگر ہم پر مخبری کا شبہ ہو جائے تو ہم کہاں ہوں گے؟"

"سوچ تو درست ہی ہے تمھاری۔" میں فکر مندانہ لہجے میں بولا۔ "لیکن ہم کر ہی کیا سکتے ہیں؟ جس دن کی ہدایت سے انحراف کیا ہمارے خلاف کارروائی ہو سکتی ہے۔ ڈی ون ہو یا بی فور، وہ دونوں پس پردہ نشین ہیں۔ لاکھوں کی آبادی میں محض آوازوں کی بنا پر ان کو تلاش کرنا ناممکنات میں سے ہے۔"

"بس اسی فکر نے جان آدھی کی ہوئی ہے... ورنہ مال کی نکاسی زوروں پر ہے اور روز بروز کھپت بڑھتی ہی جا رہی ہے۔"

"تم نے اچھا کیا کہ حفاظتی انتظامات کر لیے۔" میں نے مکارانہ لہجے میں کہا۔ "جیوا باؤزر کی طرح اب یہاں پرندہ بھی پر نہ مار سکے گا۔"

"اور جیوا باؤزر کی بھی سن لو۔" میری توقع کے مطابق گفتگو کا رخ میری منزل کی طرف تبدیل ہو گیا۔ "آج سے دو دن کے لیے اسے خالی کرا لیا گیا ہے۔ مجھے کوٹھی دے کر تالے ڈلوا دیے گئے ہیں۔ پرسوں صبح سے پہلے تم بھی ادھر کا رخ مت کرنا۔"

"اس کی کیا ضرورت پیش آ گئی؟" میں نے پوچھا۔

"اللہ ہی جانتا ہے یا پھر بی فور کو معلوم ہوگا۔" جہانگیر تھکے ہوئے لہجے میں بڑبڑایا۔ "اب تو مجھے اس تصور ہی سے ہول آنے لگے ہیں کہ میں برسوں سے ایک ایسے آدمی کے لیے کام کر رہا ہوں جس سے ذرا بھی واقفیت نہیں ہے۔ کوئی بھی گڑبڑ ہوئی تو بس اپنی ہی گردن پھندے کی زد میں آئے گی۔"

جہانگیر دیوار گیر الماری سے رائل سیلوٹ کی بوتل اور اس کے لوازمات لے کر لوٹا تو میں نے ایک نازک سوال کر ڈالا۔ "کنارہ کشی کے بارے میں غور کر رہے ہو آج کل؟"

"ابھی یہ نوبت نہیں آئی۔" وہ پھیکی ہنسی کے ساتھ بولا۔ "کام دھندا سب چوپٹ پڑا ہوا ہے۔ آمدنی کا سارا انحصار اسی لائن پر ہے۔ اوّل تو اتنی آسانی سے گلو خلاصی نہیں ہو سکے گی اور ہو بھی گئی تو تھوڑے ہی دنوں میں وہ سارے اثاثے بک جائیں گے جو برسوں کی محنت میں جمع کیے ہیں۔"

مجھے یہ اندازہ لگا کر خاصی تسلی ہوئی کہ جہانگیر کو تنظیم کے بڑوں کی طرف سے کوئی خطرہ نہیں تھا جس کا مطلب تھا کہ طارق کے بعد ہم تینوں کی باری آنے کے سلسلے میں میرے خدشات سرے سے بے بنیاد نہیں تو مبالغہ آمیز ضرور تھے اور میری جیوا باؤزر میں طلبی فی الوقت بہت زیادہ سنگین مضمرات کی حامل نہیں ہو سکتی تھی۔

پھر ہم اسکاچ وسکی کے سرور سے لطف اندوز ہوتے ہوئے اعتماد کی فضا میں گفتگو کرتے رہے۔ مجھ کو اس سے معلوم ہوا کہ نادر خان ان دنوں بہت تیز جا رہا تھا۔ اس کے بعض کارندے اس قدر پُرجوش تھے کہ طبقاتی نفرت اور ذاتی دشمنی کی بنیاد پر اپنے ناپسندیدہ افراد کے بچوں کو بھی ہیروئن کی لت میں مبتلا کرنے پر تل گئے تھے اور اس مشن میں خاطر خواہ کامیابی حاصل کر رہے تھے۔ ان سرگرمیوں پر جہانگیر کو کوئی اعتراض نہ تھا اور نہ ہی میں نے ندامت محسوس کی۔ ہم دونوں ہیروئن کے بیوپاری تھے۔ ہماری روزی اور خوشحالی ہیروئن کی فروخت سے وابستہ تھی اور ہم ہر اس حربے کے حق میں تھے جو ہمارے مال کی کھپت میں فروغ کا باعث بن سکے۔ ہمیں اس سے کوئی غرض نہیں تھی کہ اس مہم کی زد میں آنے والے کون لوگ تھے اور معاشرے کے کن طبقات سے وابستہ تھے۔

مجھ سے گفتگو کے دوران جہانگیر بار بار اپنی رسٹ واچ دیکھتا رہا۔ ایک بار میں نے اسے ٹوکتے ہوئے خود واپسی کا ارادہ ظاہر کیا لیکن جہانگیر نے زبردستی مجھے روک لیا۔ اس نے بتایا کہ آٹھ بجے اسے چند منٹ کے لیے ایک اہم کال کرنا تھی۔ میں سمجھ گیا کہ وہ آٹھ اور سوا آٹھ کے درمیان ہی فوریاڈی ورن سے پیغام کا انتظار کرنے کے لیے تخلیے میں جانے کا جواز مہیا کر رہا تھا۔

پھر آٹھ بجنے میں پانچ منٹ پر جہانگیر معذرت کرتے ہوئے اٹھ گیا۔ اس کے جاتے ہی میں نے بھی اٹھنے کا ارادہ کیا۔ میرا اکرپشن میری جیب میں موجود تھا اور میں پیٹ کی خرابی کے بہانے قریبی باتھ روم میں بند ہو کر فون اور جہانگیر کی متوقع گفتگو سننا چاہتا تھا لیکن اچانک ہی سلمٰی کی آمد نے مجھے بیٹھے رہنے پر مجبور کر دیا۔ شاید وہ آس پاس ہی منڈلا رہی تھی اور جہانگیر کو جاتے ہوئے دیکھ کر موقع غنیمت سمجھ کر مجھ سے بات کرنے کے لیے اندر آ گئی تھی۔

"کچھ بتایا انھوں نے آپ کو؟" سلمٰی نے اندر داخل ہوتے ہی بلا کسی تمہید کے پُرتجسس لہجے میں سوال کیا۔

"کچھ نہیں۔" میں نے مایوسانہ لہجے میں کہا پھر سلمٰی سے فون پر کہی ہوئی بات دہراتے ہوئے بولا۔ "وہی گمنام دشمنوں والا قصہ ہے۔ بہت پریشان ہے بے چارہ۔ کوئی سامنے ہو تو کچھ کارروائی بھی کی جائے۔ اب اپنا گھر محفوظ کرنے کے علاوہ اور کیا کیا جا سکتا ہے؟"

"آپ کو کچھ نہیں معلوم۔" سلمٰی جھنجھلائے لہجے میں بولی۔ "جہانگیر کو سب معلوم ہے مگر وہ کسی کو کچھ نہیں بتاتے۔ پہلے کسی کے پُراسرار فون آتے رہتے تھے، وہ بہت ہی بدتمیزی سے اور غراتے ہوئے لہجے میں بات کرتا تھا۔ مگر جہانگیر اس سے بات کرتے ہوئے اُدھر ہو جاتے تھے اور پریشان ہوتے ہوئے منہ سوکھتا تھا۔ مجھے کبھی اس کا نام نہیں بتایا بس یہ کہہ کر ٹال دیتے تھے کہ وہ ایک بڑا افسر ہے۔ جب سے اس کا فون آنا بند ہوا ہے یہ پریشان رہنے لگے ہیں۔ مجھے تو پورا یقین ہے کہ وہی بھیڑیا ان کی پریشانیوں کا ذمے دار ہے۔"

سلمٰی کی گفتگو میرے لیے چونکا دینے والی تھی۔ بظاہر وہ ایک سیدھی سادی گھریلو خاتون تھی لیکن اپنے شوہر کے معاملات پر اس کی نظر بہت گہری تھی۔ جب تک پاس خود جہانگیر سے [illegible] کرتا تھا سارے معاملات فون پر ہی طے پاتے تھے اور [illegible] بھیڑیا جہانگیر کو احکامات جاری کرتا تھا۔ اس دوران میں کئی بار پیغام نمبر ملنے پر میں نے سلمٰی کی آواز سنی۔ ایسے مواقع پر گفتگو مختصر رکھنے کے لیے میں درشت لہجہ ہی اختیار کرتا تھا۔ اگر اس بنا پر وہ مجھے بھیڑیے کے لقب سے یاد کر رہی تھی تو میری دانست میں پوری طرح حق بجانب تھی لیکن اسے یہ علم نہیں تھا کہ فون کا استعمال ترک کرنے کے بعد ٹرانسمیٹر ریسیور کا استعمال شروع ہو گیا تھا اور اس کا شوہر ایک کے بجائے دو دشمن خوار افراد کے چنگل میں پھنس گیا تھا۔

"اس وقت تک کچھ نہیں کیا جا سکتا جب تک جہانگیر [illegible] نہ کھولے۔" یہ کہتے ہوئے میں صوفے سے اٹھ گیا۔ سلمٰی بھی [illegible] پیچھے مڑی۔ اس کی نگاہوں میں لحظہ بھر کے لیے عجیب سی امید کی چمک ابھر کر معدوم ہو گئی تھی۔

"ارے بیٹھیے نا، آپ کیوں اٹھ گئے؟" وہ دوپٹہ درست کرتے ہوئے بوکھلائے ہوئے لہجے میں بولی۔

"ذرا باتھ روم میں جاؤں گا۔" میں نے خفت آمیز [illegible] میں کچھ گڑبڑ سی محسوس ہو رہی ہے۔" یہ درحقیقت ایک بہانہ تھا۔ اصل بات یہ تھی کہ سلمٰی کے تیز مشاہدے کا علم ہو جانے کے بعد میں اس وقت ایک لمحہ کے لیے بھی وہاں نہیں ٹھہرنا چاہتا تھا۔ اگر اس وقت اکرپشن پر کال موصول ہونے کا اشارہ ملتا تو وہ [illegible] میرے بارے میں بھی شبہات میں مبتلا ہو سکتی تھی۔ اکرپشن [illegible] یہ ایک اچھائی یا خرابی تھی کہ اگر فوریاڈی یا جہانگیر میں سے کوئی ایک دوسرے کے لیے پیغام نشر کرتا تو اس صورت میں بھی [illegible] ہوتا اور میں سرخ بتی والی فری کوئنسی پر آن کر کے ان کی گفتگو سن سکتا تھا۔

سلمٰی میرے راستے سے ہٹ گئی۔ میں نے محسوس کیا کہ اس کے چہرے پر مایوسی کی ایک لہر سی دوڑ گئی تھی۔ شاید میرا رویہ اس کی توقع کے مطابق نہیں تھا۔ میں تقریباً دس منٹ تک باتھ روم میں بند رہا لیکن میرا اکرپشن بالکل بے جان رہا اور میں باہر آ گیا۔ ڈرائنگ روم میں رائل سلیوٹ کی بوتل اور خالی گلاس بدستور موجود تھے اور سلمٰی شاید میرے تیور دیکھ کر واپس جا چکی تھی۔

میں شراب کے معاملے میں بلانوش تھا۔ پھر سامنے رائل سلیوٹ جیسی وسکی آنکھ موجود ہو تو میں پے در پے کئی جام اپنی رگ [illegible]

دی طرح کام لے سکتی تھی لیکن میں جانتا تھا کہ خطرناک مواقع پر حواس
ایقان ہونا ہی کافی نہیں ہوتا بلکہ جسمانی تجربہ بھی ضروری ہوتا ہے
لہٰذا میں نے جہانگیر کی غیر حاضری میں ایک چھوٹا پیگ لینے پر ہی
اکتفا کیا اور ساڑھے نو بجے جب میں جیوا باؤنز پہنچوں تو اپنی ذہنی اور
دلی صلاحیتوں کو بہتر طریقے پر بروئے کار لانے کے قابل ہوں۔
میں سگریٹ کے کش لیتے ہوئے گلاس سے چھوٹے چھوٹے
گھونٹ لیتا رہا۔ جہانگیر سے ملنے کے بعد اور کچھ ہوا یا نہ ہوا مگر میں
یہ نمایاں تبدیلی ضرور محسوس کر رہا تھا کہ گلشن کے احساس میں نمایاں
کمی آ چکی تھی اور میں اپنی مہم کو بھول کر یہ سوچ رہا تھا کہ گلشن جیسی
پیار اور ذہین عورت سے جہانگیر اپنی سرگرمیاں کب تک پوشیدہ
رکھ سکے گا؟ اور وہ سب کچھ جان گئی تو جہانگیر کے ساتھ کیا سلوک
اختیار کرے گی؟

جہانگیر سوا آٹھ بجے تک کا مقررہ وقت بل فورکی کال کے انتظار
میں گزار کر لوٹا تو مجھے معلوم تھا کہ ان دونوں کے درمیان کوئی بات
نہیں ہوئی کیونکہ مجھے اپنے ایئرپیس پر کوئی اشارہ نہیں ملا تھا لیکن
جہانگیر کو دیکھتے ہی میں اس پر فقرہ کسنے سے باز نہ رہ سکا۔ "کیا الو بنا
کر آئے ہو؟ معلوم ہوتا ہے باس کی کال کا وقت تھا؟"

"جھک مار کر آیا ہوں۔" جہانگیر نے جھینپتے ہوئے انداز میں
بات ٹالی۔ "تم گلاس خالی کر دو تاکہ دوسرا تیار کر دوں۔"

"میں صرف ایک ڈبل اور سکون کا لوں گا۔" میں نے اپنا گلاس
خالی کرتے ہوئے اعلان کیا۔ "تمہیں آٹھ بجے فون کرنا تھا۔ مجھے
ساڑھے نو بجے کسی سے ملنا ہے۔"

"کس سے؟" جہانگیر نے تجسس آمیز لہجے میں اضطراری طور پر سوال
کر ڈالا لیکن میں نے مسکرا کر سر کی جنبش سے انکار کر دیا۔ "میرا ذاتی
معاملہ ہے۔ تمہیں اس سے کوئی دلچسپی نہ ہونی چاہیے۔۔۔ ویسے بھی تم
دو کسی خاتون سے وقت لے نہیں سکتے۔"

خاصا وقت ہم نے باتوں میں گزارا پھر ٹھیک نو بجے میں
اٹھ گیا۔ میں جہانگیر کو اپنی مصروفیت کے بارے میں بتا چکا تھا۔ لہٰذا
اس نے مجھے روکنے پر اصرار نہیں کیا بلکہ خود مجھے چھوڑنے باہر کار
تک آیا جہاں دونوں کتے میری کار سے ذرا دور لان پر چوکنے انداز
میں بیٹھے ہوئے تھے۔

جہانگیر کے مکان سے نکلتے ہی میرے ذہن پر پھر تازہ مہم
سوار ہو گئی لیکن اس بار میں زیادہ پریشان نہیں تھا۔ تاہم میں غور و فکر
سے بھرپور اس نتیجے پر پہنچا کہ اگر مجھے سرزنش کے لیے جیوا باؤنز
جیسی ویران عمارت میں نہیں بلایا گیا ہے تو یقینی طور پر مجھے تنظیم
کا کوئی اہم رکن ملنے والا تھا جو غیر متعلقہ افراد کی نگاہوں میں آئے
بغیر کام کرنا چاہتا تھا لیکن پھر مجھے خیال آیا کہ ملاقات کے لیے اتنا

بکھیڑا پھیلانے کی کیا ضرورت تھی کہ محافظوں کو ہٹانے کے ساتھ ہی
جہانگیر کو بھی جیوا باؤنز سے دور رہنے کی ہدایت دے کر جو کچھ کیا جاتا؟
اس کی آسان سی ترکیب یہ ہوتی کہ شہر کے کسی بھی مخصوص علاقے میں
مقررہ شناخت کے ذریعے مل بیٹھنے کے بعد دونوں فریق کسی کوڈ
کے ذریعے ایک دوسرے کو پہچان لیتے۔ یوں ملاقات بھی ہو جاتی
اور کسی کو کانوں کان خبر بھی نہ ہوتی کہ وہ کہاں اور کس لیے یکجا
ہوئے تھے۔

آرام سے کار چلاتے ہوئے سوا نو بجے میں جیوا باؤنز کے
قریب پہنچ گیا۔ جہانگیر کا مکان روشنیوں میں نہایا ہوا تھا مگر جیوا باؤنز
کی عمارت تاریکی کی گہری چادر میں پوشیدہ تھی۔ دل میں ایک لمحے کے لیے
خیال پیدا ہوا کہ کہیں اندر قدم رکھتے ہی تاریکی میں کہیں سے کوئی ان دیکھی
مصیبت نازل نہ ہو جائے لیکن میں ہر قیمت پر باس کی ہدایت پر عمل
کر کے اس کے نتائج کا سامنا کرنے کا فیصلہ کر چکا تھا۔

جیوا باؤنز کے مضبوط آہنی پھاٹک پر حسب معمول قفل پڑا ہوا
تھا لیکن چھوٹے پھاٹک پر باہر سے کنڈی لگی ہوئی تھی۔ میں نے
کنڈی سرکا کر اندر قدم رکھا تو گھور اندھیرے میں جھینگروں کا تیز شور
گونج رہا تھا۔ میں نے جیب سے پنسل ٹارچ نکال کر روشنی کی اور
لیٹر بکس کا وہ خفیہ خانہ تلاش کرنے میں کامیاب ہو گیا جس میں جیوا باؤنز کی
چابیاں رکھی ہوئی تھیں۔ میں نے تنجی گھما کر چابیاں حاصل کیں اور پھر
باہر نکل آیا۔

پھاٹک کا قفل کھول کر میں نے آہنی پٹ اندر کی طرف
دھکیلے اور پھر اپنی کار اندر پورچ تک لیتا چلا گیا۔ برآمدے کے
سوئچ بورڈ پر موجود تمام بٹن میں نے آن کر دیے اور برآمدے کے
ساتھ ساتھ پورچ بھی روشن ہو گیا۔ پھاٹک کے سنگین ستونوں پر لگے
ہوئے برقی قمقمے بھی جل اٹھے تھے۔ میں نے واپس آ کر پھاٹک بند
کیا اور دوبارہ اندر کی طرف لوٹتے ہوئے اپنے پستول کا جائزہ لینے لگا
تاکہ کسی مشکل وقت میں اسے بلا تردد استعمال کر سکوں۔

عمارت میں داخلے کے دروازے کا قفل کھول کر اندر کی
روشنیاں جلاتا ہوا میں احتیاط سے آگے بڑھا تو مجھے کسی بھی چیز میں
کوئی تبدیلی نظر نہ آئی۔ فرنیچر آرائشی اشیا تک سب کچھ جوں کا توں
موجود تھا۔ فریج چل رہا تھا اور اس میں ولایتی بیئر کی چند بوتلیں
اور ڈبے خورد و نوش کی دیگر اشیا کے ساتھ موجود تھے۔ میں پوری
عمارت کا جائزہ لے کر برآمدے میں لوٹ آیا۔

میں نے اضطراری طور پر اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالی اور
سات منٹ کا وقفہ دے کر سگریٹ سلگا لی۔ اس دوران میں مسلسل
اپنی حفاظتی تدابیر کے بارے میں سوچ رہا تھا۔ میں نے برآمدے
سے پختہ فرش پر اتر کر اپنی کار کے اگنیشن میں سے چابی نکال کر

قریب پھاٹک کے نچلے حصے سے روشنی کی چادر مختصر روش کے تختے پر پھیل گئی تھی۔ اسی کے ساتھ کسی کار کا ہارن بھی بجایا گیا تھا۔

میں نے پھرتی کے ساتھ داہنے ہاتھ میں اپنا پستول سنبھالا اور چٹخنی کھول کر پھاٹک کے ایک پٹ کو زور سے دوسری طرف دھکیلا اور دوسرے پٹ کو آڑ کے طور پر اپنے ساتھ پیچھے لیتا آیا۔ مہمان کار والا انجن غرایا اور تیزی سے روش طے کر کے اس کی کار میری کار کے پیچھے جا رکی۔

میں نے پھاٹک بند کیا اور پستول جیب میں ڈال کر روش پر چلتا ہوا برآمدے کی طرف بڑھنے لگا۔ پورچ میں روشنی ہونے کے باعث میں نے دور ہی سے دیکھ لیا تھا کہ کار سے اترنے والا وہی میرا دیکھا بھالا خطرناک صورت والا آدمی تھا اور اس کے دونوں ہاتھ خالی تھے۔

"ہیلو!" اس نے دور ہی سے مجھ کو مخاطب کیا تو اس کے لہجے سے برتری کا احساس نمایاں تھا۔ میں قریب پہنچا تو خطرناک صورت والے نے اپنا داہنا ہاتھ میری طرف بڑھا دیا۔ ہاتھ ملاتے ہوئے اس نے گرمجوشی کی آڑ میں طاقت کا مظاہرہ کرنے کی کوشش کی تو میں نے بھی اس کی انگلیوں پر دباؤ ڈالا اور وہ گرفت نرم کرتے ہوئے بے اختیار مسکرا دیا۔

"مزاج کے غصیلے معلوم ہوتے ہو۔" اس نے تیکھے سے طنزیہ لہجے میں کہا۔

"شاید تمہارا ہاتھ زیادہ دب گیا۔" میں نے اپنی اندرونی کیفیت کے برعکس قہقہہ لگا کر کہا۔ "میں آسانی کے ساتھ اجنبیوں کی برتری قبول کرنے کا عادی نہیں ہوں۔"

خطرناک صورت والے نے منہ سا بنایا جیسے میری بے تکلفی اسے کھل گئی ہو پھر خشک لہجے میں بولا۔ "کیا ہم یہیں کھڑے رہیں گے؟"

"کون ہو اور یہاں کیوں آئے ہو؟" میں نے براہ راست اس کی آنکھوں میں گھورتے ہوئے گمبھیر لہجے میں سوال کیا اور خطرناک صورت والے کو فوراً ہی اپنی غلطی کا احساس ہو گیا۔ اگر وہ آتے ہی اپنا تعارف کرا دیتا تو شاید میں اس کا یوں مضحکہ نہ اڑاتا۔

"میں ہی وان ہوں۔" وہ دانت پیستے ہوئے بولا۔

"اوہ۔ میں شرمندہ ہوں۔" میں نے فوراً ہی معذرت کر لی۔ "اگر پہلے ہی بتا دیتے تو بہتر ہوتا... آؤ اندر چلے آؤ۔"

میرا دل بے یقینی اور اندیشوں کا شکار تھا لیکن میں ہی وان پر مطلق کوئی کمزوری ظاہر نہیں کرنا چاہتا تھا لہٰذا دل پر جبر کر کے اس سے آگے سیڑھیاں چڑھ کر برآمدے میں پہنچا اور اس کے لیے داخلی دروازہ کھول دیا۔ وہ میرے قریب سے گزرتے ہوئے اندر داخل ہوا تو اچانک ہی مجھ کو احساس ہوا کہ میری کوئی جیب ہلکی ہو گئی ہے۔ میں نے بوکھلا کر اپنی جیبیں ٹٹولیں تو پستول غائب تھا۔

"میرے پاس ہے۔" ہی وان کی آواز نے مجھے چونکا دیا۔ "بھرا ہوا پستول کیوں ساتھ لائے تھے؟"

"ہر وقت ساتھ رہتا ہے۔" میں نے دروازہ بند کر کے اس کے پیچھے بڑھتے ہوئے کہا — میں سوچ رہا تھا کہ ہی وان نہ صرف ہاتھ کی صفائی میں ماہر تھا بلکہ اس کی نگاہیں بھی بہت تیز تھیں۔ اسی وجہ سے میری وزنی جیب ہی وان کی نگاہوں سے پوشیدہ نہ رہ سکی۔

اس نے صوفے پر بیٹھتے ہوئے میرا پستول بے پروائی سے تپائی پر رکھ دیا پھر کہنیاں ٹانگوں پر جما کر آگے جھکتے ہوئے بولا۔ "تم سے میری یہ دوسری ملاقات ہے مگر مجھے خوشی ہے کہ تم نے رسمی شناخت کے بغیر مجھ پر بھروسا نہیں کیا۔ شاید اسی محتاط روی کی بنا پر تمہیں آگے لانے کا فیصلہ کیا گیا ہے۔ اب کراچی کی حد تک سارے معاملات تمہاری صوابدید پر منحصر ہوں گے اور تم اپنی مرضی کے مطابق تنظیم نو کر سکو گے۔"

"یہ منصب پہلے شاید بی فور کے پاس تھا؟" میں نے صوفے پر پہلو بدلتے ہوئے سوال کیا۔ الجھن اور اندیشوں کے باوجود ہی وان سے ملاقات مجھے ایک نعمت معلوم ہو رہی تھی۔ چنانچہ ایک آدمی خود بخود میرے سامنے آ گیا تھا اور تنظیم کی جانب سے مجھے اعتماد کا اہل سمجھا گیا تھا۔

"تمہارا سوال غیر ضروری ہے۔" وہ خشک لہجے میں بولا۔ "اب بی فور سے تمہارا کوئی رابطہ نہیں رہے گا۔ پندرہ روز کی آزمائشی مدت میں تم مجھ کو جواب دہ ہو گے۔ مستقل انتظامات سے اس کے بعد آگاہ کیا جائے گا۔ میرا تعلق تنظیم کے انتظامی اور حفاظتی شعبے سے ہے۔" یہ کہتے ہوئے اس نے جیب سے ایک کاغذ نکال کر میری طرف بڑھا دیا۔ "اس میں ان لوگوں کے نام اور پتے ہیں جنہیں تم اپنے مقاصد کے لیے استعمال کر سکتے ہو۔ پولیس کے محکموں میں ان میں سے کسی کا کوئی ریکارڈ نہیں ہے۔ یہ معاوضہ پر کام کرنے والے لوگ ہیں۔ اگر ان سب سے کسی کو تم باقاعدہ اپنی ٹیم میں شامل کرنا چاہو تو مجھ سے مشورہ ضرور کر لینا۔"

اس کاغذ پر سترہ افراد کے نام اور پتوں کے ساتھ ان مقامات کے نام بھی ٹائپ کیے ہوئے تھے جہاں ان سے آسانی سے رابطہ قائم کیا جا سکتا تھا۔ "طارق کے بعد میرے پاس صرف دو آدمی رہ گئے ہیں فوری طور پر مجھے مزید ایک دو کا بندوبست بھی کرنا ہو گا۔" میں نے کاغذ پر سرسری نگاہ دوڑاتے ہوئے کہا۔

"اس کا مجھے بھی اندازہ تھا۔" اس کے ہونٹوں پر خفیف سی

فضا پر سناٹا چھا گیا۔

"یہ آوازیں کیسی تھیں؟" میں نے سرسراتی ہوئی آواز میں سوال کیا
... دن پہلی بار فراخ دلی کے ساتھ ہنس پڑا۔

"سادہ سا شعبدہ ہے لیکن کسی کو مداخلت سے روکنے کے لیے
کافی ہے۔" اس نے پُراعتماد لہجے میں کہا "کسی غیر متعلق شخص کا
اندر ہوتے ہی اچانک کوئی دروازے کے درمیان آ جاتے
... خود بخود دوبارہ کھل جاتا ہے۔ اس نظام کو میں نے
... ٹیپ سے منسلک کر رکھا ہے۔ اندر قدم رکھتے ہی کیمرہ
اس مجرم کی تصویر لے لے گا اور ٹیپ چل پڑے گا جس میں وہ
آوازیں پہلے سے بھری ہوئی ہیں۔ چند منٹ کے بعد ٹیپ خالی ہے
... چلنے کے بعد بند ہو سکے گا۔ تمھیں بس یہ خیال رکھنا ہے کہ کیمرے
میں فلم موجود ہے۔ تصویر کا نمبر اور چند گھنٹوں بعد ٹیپ کی پوزیشن دیکھ کر
پتا چل جائے گا کہ کمرے میں گھسنے کی کوئی ناکام کوشش کی گئی ہے،
پھر ری وائنڈ کر دو گے تو یہ نظام دوبارہ اسی طرح کام کرے گا
... آوازیں غائب رہیں گی، کیمرے کی تصویر کے ذریعے مداخلت کا
مجرم گرفت سے نہ بچ سکے گا۔"

میرا دل اُچھل کر حلق میں آ گیا۔ سی ون اپنے کام میں بہت
ماہر معلوم ہوتا تھا۔ اس نے چند گھنٹوں کی قلیل مدت میں اس
... سامان کے لیے وہ مضبوط حفاظتی نظام نصب کر دیا تھا۔ مجھے
اچھی طرح یاد تھا کہ سکندر علی کی خواب گاہ میں ایسی کوئی ترکیب میری
نگاہ سے نہیں گزری تھی۔ وہاں نہ کوئی کیمرہ چلا تھا اور نہ ٹیپ ریکارڈر
... مجھے خوف محسوس ہونے لگا تھا کہ وہاں ایسا ہی کوئی متبادل
حفاظتی نظام نہ رہا ہو جس نے خواب گاہ میں میرے داخلے کی نشاندہی
کر دی ہو۔ غنیمت تھا کہ میرے چہرے پر نائیلون کا تھیلا نقاب بنا ہوا تھا کہ
سکندر علی کے مکان میں گھسا تھا۔ ورنہ دوسری صورت میں اس وقت
... مجھے مزید ذمے داریاں سونپنے کے بجائے مجھ سے تشدد آمیز
پوچھ گچھ کر رہا ہوتا۔

پھر سی ون نے مجھے مجملہ سازو سامان کے استعمال اور افادیت
... میں سمجھایا اور دوہری فریکوئنسی کا ایک ٹرانسمیٹر لے کر
... سے رخصت ہو گیا۔ جاتے جاتے اس نے مجھ کو بتا دیا تھا کہ
ٹرانسمیٹر پر اس سے رابطے کے لیے سی ون کے بجائے سی ٹنگ کا نام
استعمال کیا جائے کیونکہ وہ تنظیم کے اندرونی رازوں میں شمار ہوتے
... کسی کو بھی دوہری فریکوئنسی والا ٹرانسمیٹر دیا گیا ہو وہی
... اس راز سے واقف ہو سکتا تھا۔

اس کے چلے جانے کے بعد میں نے سامان والے کمرے کی
... نکال کر اپنی تحویل میں لی اور نشست گاہ سے پستول اٹھا کر
... عمارت سے باہر آ گیا۔ واپسی پر میں نے عمارت کو پہلے
کی طرح مقفل کر کے چابیاں دوبارہ گلکس کے گملے میں دبا دی تھیں
لیکن میں جیولرز کو جہانگیر کے حوالے کرنے کے بجائے اپنے مشغلے
میں تبدیل کرنے کے امکانات پر غور کر رہا تھا۔

سامپسون کے لیے ہیروئن کوئی نئی چیز نہیں تھی۔ امریکہ کے مشرقی
علاقوں میں منشیات زدہ افراد میں سترہویں صدی سے لوگ اس موذی نشے
کی عادت میں مبتلا پائے گئے تھے۔ برطانیہ میں برسوں پہلے یہ خطرہ بھانپ
لیا گیا تھا کہ طبی مقاصد کے لیے کیمیائی طریقوں سے حاصل کیا جانے والا
افیم کا وہ الکلائیڈ مغربی معاشرے میں ایک نشے کی حیثیت سے مقبول
ہونے لگا ہے لہٰذا انسانی جسم اور اعصاب پر اس کے تباہ کن منفی
اثرات کے پیش نظر طبی فوائد قربان کرنے کا فیصلہ کر لیا گیا اور ۱۹۵۵ء
میں برٹش فارما کوپیا سے اسے خارج کر کے کسی بھی مقصد کے لیے
اس کی تیاری ممنوع قرار دے دی گئی۔ اقوام متحدہ کے کمیشن کے
جاری کردہ اعداد و شمار کے مطابق ۱۹۶۴ء میں امریکہ میں ہیروئن کے
عادی افراد کی تعداد نصف لاکھ سے تجاوز تھی اور برطانیہ میں ایسے افراد
کی تعداد ڈیڑھ ہزار سے بھی کم تھی جبکہ اس معاملے میں مشرق بعید کے
بعض علاقے مثلاً جاپان اور ہانگ کانگ برطانیہ سے کہیں آگے تھے
لیکن برصغیر میں افیم کی ٹنوں سالانہ پیداوار کے باوجود لوگ ہیروئن
سے واقف نہیں تھے اور نہ ہی ان علاقوں میں ہیروئن کے استعمال کا
کوئی بگڑا ہوا کیس سامنے آیا تھا۔

دنیا کے مختلف علاقوں میں افیم کی پیداوار ہمیشہ سے عالمی
اداروں کے لیے تشویش کا باعث رہی تھی اور وہ بھارت کے علاوہ دنیا
کے بیشتر ممالک میں متعلقہ حکومتوں کی محدود اجازت کے بغیر افیم کی آزادانہ
کاشت کو خلاف قانون قرار دلوا چکے تھے لیکن یہ جانتے تھے کہ پاک
افغان سرحدی آزاد قبائلی علاقے اس فصل کی پہلے زور و شور سے
کاشت کر رہے تھے اور یہ فرض تشویش پھیلی ہوئی تھی کہ اگر ان علاقوں
میں ہیروئن تیار کرنے میں کامیابی حاصل کر لی گئی تو پھر اس جنس کی
پیداوار اور غیر قانونی تجارت پر قابو پانا دشوار ہو جائے گا۔

جنگ کے فسادات میں ادھوری کامیابیوں کا خمار اترنے سے
پہلے پاکستان کے خفیہ بازاروں میں ہیروئن متعارف ہونے کی اطلاعات
نے ہر ایک کو بوکھلا دیا۔ جاننے والے جانتے تھے کہ یہ ایک بڑی مہم
کی ابتدا تھی اور تجرباتی مرحلوں سے حاصل ہونے والا مال آزمائش کے
لیے مقامی منڈی میں پھیلایا جا رہا تھا۔ پاکستان جیسے غریب اور ترقی پذیر
ملک میں ہیروئن پر بھاری نفع کمانا مشکل تھا لہٰذا تجزیہ کیا جانے پر
ہیروئن کی تیاری میں کامیابی ہوتے ہی طالع آزما اس جنس کو برطانیہ،
یورپ اور امریکہ کے بازاروں میں لے آئے جہاں مادی ترقیوں کے
تضادات سے اکتائے ہوئے نوجوان منہ مانگے داموں پر اس تیز

نشے کے خریدار تھے۔

یہ نشے اس قدر ہولناک تھے کہ یونیسکو کے تحت انٹرنیشنل نارکوٹکس کنٹرول بورڈ نے ڈاکٹر ویسلر کی رپورٹ ملتے ہی ایک اعلیٰ سطحی اجلاس طلب کر لیا تھا جس میں امریکہ کے بیورو آف نارکوٹکس اینڈ ڈینجرس ڈرگس سے لے کر اہم پاکستانی افسران تک شریک تھے اور اس اجلاس کے انعقاد کے لیے کراچی کو منتخب کیا گیا تھا تاکہ علاقے میں سر اٹھانے والے فتنے کے بارے میں تمام تر تفصیلات بلاکسی دشواری کے کانفرنس کے شرکا کو فراہم کی جا سکیں بصورت دیگر اطلاعات افشا ہونے پر کی جانے والی کارروائیوں پر بیٹھنے والی مجرم گروہ کی ناکامیوں کا تعاقب کر کے ملکوں سے بچا کر بیرون ملک لے جایا جانا ممکنات میں سے تھا۔

اس تفصیلی بریفنگ کے بعد ہی اس نے کانفرنس کا ایک دعوت نامہ میرے حوالے کیا تھا۔ جو اس نے اپنے ذرائع سے انسداد منشیات کے ایک سرگرم قومی ادارے کے نام پر حاصل کیا تھا۔ میرے ذہن میں پہلا خیال یہی آیا تھا کہ شاید سکندر علی کسی موثر حیثیت میں اس ادارے سے وابستہ تھا اور اسی وابستگی کی بنا پر اسے دعوت نامہ جاری کیا گیا ہوگا جو کسی دن نے میرے سپرد حاصل کر لیا کیونکہ میرے ہونے والے انتظامات کے تحت سکندر علی نے بی فور کے حاصل اختیارات مجھے سونپ دیے گئے تھے۔ اسی صورت میں میرے لیے رفتہ رفتہ متعلقہ اہم حلقوں میں رسائی حاصل کرنا شروع کیا ہو گیا تھا۔ اس سلسلے میں تنظیم کے مفادات سے کسی دن بخوبی واقف تھا اور اس معاملے میں فی الوقت حتی الامکان میری مدد پر تلا ہوا تھا۔

غزالہ کے کالج کے فنکشن میں سکندر علی کی آواز سننے کے بعد مجھے اس کی زبان سے منشیات کے خلاف دھواں دھار تقریر سن کر حیرت ہوئی تھی اور میں یہ سمجھا تھا کہ اس نے اپنی سماج دشمن شخصیت پر پردہ ڈالے رکھنے کے لیے سماجی بہبود کی تنظیموں اور فلاحی کاموں میں دلچسپی کا کامیاب ڈھونگ رچایا ہوا تھا۔ مگر کسی دن سے کانفرنس کا پس منظر معلوم ہونے اور شرکت کا دعوت نامہ موصول ہونے کے بعد تنظیم کے پس پشت کام کرنے والوں کی منصوبہ بندی کی داد دیے بغیر نہ رہ سکا۔ ایسے اداروں سے وابستگی کے ذریعے تنظیم کے اہم ارکان نہ صرف اپنی ذات کو ہر قسم کے شبہات سے بالاتر رکھ کے معاشرے میں ہر دل عزیز ہو جاتے تھے بلکہ بعض اہم اجتماعات میں ان کی رسائی حاصل کر لیتے تھے۔ جہاں سے حاصل ہونے والی معلومات ان کے غیر قانونی کاروبار میں زبردست معاون ثابت ہو سکتی تھیں۔

کسی دن سے ملنے والا دعوت نامہ اس امر کی دلیل تھا کہ میرے لیے کاروباری کامیابیوں کے ساتھ اپنے گرد و پیش کے ماحول میں نیک نامی پیدا کرنا لازمی ہو گیا تھا تاکہ دوسروں کی مدد کے بغیر میں خود بھی اپنے آپ کو ایسے اجتماعات میں مدعو کیے جانے کا اہل ثابت کر سکوں۔

اس افتتاحی اجلاس میں مختلف ممالک سے آئے ہوئے تقریباً پندرہ غیر ملکی مندوبین کے علاوہ مقامی حکام کی بھی خاصی تعداد شریک تھی اور شرکا کے علاوہ سماجی بہبود سے دلچسپی رکھنے والے ممتاز شخصیات اور اداروں کے ارکان کی محدود تعداد کو بطور مبصر مدعو کیا گیا تھا تاکہ منشیات کے سلسلے میں کیے جانے والے اقدامات سے وہ لوگ براہ راست باخبر رہ سکیں۔ اس بارے میں بہت سے نکات ایسے بھی ہو سکتے تھے جو سلامتی یا مفاد عامہ کے تقاضوں کے تحت اخبارات میں نہ لائے جا سکتے ہوتے لیکن مبصرین کی موجودگی میں متعلقہ حکام کو یہ یقین تھا کہ ان کو رائے عامہ کے طاقتوں اور موثر حلقوں کی حمایت حاصل رہے گی۔

میں دیگر مبصرین کے ساتھ مخصوص گیلری میں اپنی نشست پر موجود تھا اور اپنے گرد و پیش ہونے والی گفتگو سے اس نتیجے پر پہنچا تھا کہ اس اجلاس کا بنیادی مقصد یہ تھا کہ دنیا کے مختلف علاقوں میں انسداد منشیات کے لیے کیے جانے والے اقدامات اور ان کے نتیجے میں حاصل ہونے والی معلومات کے باہمی تبادلے کے بعد عالمی سطح پر ہیروئن کے متعارف ہونے کے بعد کے حالات سے نمٹنے کے لیے ایک مرکزی لائحہ عمل تیار کیا جائے کیونکہ جہاں تیار ہونے والی ہیروئن آخر کار دنیا کے مختلف علاقوں ہی میں فروخت ہوتی تھی۔ اس اعتبار سے یہ مسئلہ بہت سنگین تھا۔

"ہیروئن آج کی ایجاد نہیں ہے" ڈاکٹر ویسلر کہہ رہا تھا۔ اس کی پیشانی پر ابھری ہوئی فکر آمیز لکیریں نمایاں تھیں اور بھوری چمکدار آنکھوں میں تشویش کے سائے لہرا رہے تھے۔ "مغرب اور مشرق بعید میں یہ ایک مدت سے موجود ہے لیکن برصغیر میں تجارتی پیمانے پر اس کی تیاری اور فروخت کا عمل بد منظر عام پر آئی ہے۔ حالات سے ظاہر ہو رہا ہے کہ اسے ایک بھرپور اور منظم کوشش کے تحت بازار میں لایا گیا ہے۔ ہماری معلومات کے مطابق یہ علاقہ افیم کی پیداوار میں ہمیشہ پیش پیش رہا ہے لیکن پہلے کوئی ہیروئن کی تیاری کی طرف متوجہ نہیں ہوا تھا۔ اس وقت وہ کیا حالات ہیں جن کے تحت ہیروئن کی تیاری کو ترغیب مل رہی ہے؟"

"یہاں بھی کبھی کبھار ہیروئن کی چھوٹی موٹی مقدار پکڑی جاتی رہی ہے" ایک مقامی افسر نے کھنکھار کر زبان کھولی۔ "لیکن وہ تفتیش کے نتیجے میں یہی ثابت ہوا کہ ہیروئن باہر سے یہاں لائی گئی تھی۔ سن اناسی میں کنار روڈ کے افغان قبائلی علاقے میں ملک نیاز اللہ نامی ایک با اثر سردار نے اپنے طور پر افیم سے ہیروئن بنانے کی کوشش کی لیکن کامیاب نہ ہو سکا۔ پھر افغانستان میں بیرونی مداخلت پر قومی پیمانے پر مزاحمت کے باعث ہر طرف جنگ کے بادل پھیل گئے اور اس کو اپنا منصوبہ ترک کرنا پڑا کیونکہ اس کا پورا قبیلہ حکومت اور اس کے حامیوں کے خلاف ہتھیار لے کر اٹھ کھڑا ہوا

اس کا کہیں سراغ نہ مل سکا جبکہ امیگریشن کے ریکارڈ سے اس نام کی کسی برطانوی عورت کی آمد یا روانگی کا کوئی اندراج نہیں ملا۔ غالباً اس کی سفری دستاویزات کسی دوسرے نام پر بنی ہوں گی۔ ہو سکتا ہے کہ ویرالائیڈ بھی اس کا کوئی مفروضہ نام ہو لیکن ڈاکٹر ڈوالٹن اس کے لب و لہجے کی بنا پر پُریقین ہے کہ وہ برطانوی نژاد تھی۔"

"یہ نام میرے لیے نیا ہے۔" برطانوی افسر سگار کا دھواں اگلتے ہوئے بولا۔ "منشیات کا کام کرنے والوں میں شاید اس نام کی کوئی عورت کبھی ہمارے ریکارڈ پر نہیں رہی... مجھے حیرت ہے کہ..."

"اس قدر اضطراب مناسب نہیں مسٹر جوناس!" اطالوی مندوب نے درمیان ہی میں اس کی بات اچک لی۔ "اتفاق ہے کہ وہ انگریز تھی... ہمیں اس وقت اپنی قومی انا سے ذرا آگے بڑھ کر بین الاقوامی سطح پر بات کرنی چاہیے۔ مجرم لوگ ہر قوم میں اور ہر جگہ پائے جاتے ہیں۔ جو زیادہ گھاگ ہوں، وہ اہم معاملات طے کرنے کے لیے معروف ناموں کے بجائے اجنبی چہرے سامنے لاتے ہیں۔ کیا فی الحال اتنا کافی نہیں ہے کہ ایک نیا نام تمہارے علم میں آ گیا ہے؟"

"یقیناً یقیناً!" جوناس نے کرسی پر پہلو بدلتے ہوئے [illegible] ہوئے لہجے میں کہا۔ پھر اس کی آواز میں تحقیر کے جذبات امڈ آئے۔ "میں جو کچھ کہہ رہا تھا مسٹر پیڈرو! اس کا تعلق قومی افتخار سے نہیں تھا۔ وہ جرمن کیسیٹ ایک ناقابل جرم ہے، ایسی بھی تو ممکن ہے کہ خود [illegible] میں پھنس جانے کے باوجود اس نے اپنے ساتھیوں کو بچانے کے لیے لڑکی کے بارے میں حکام کو گمراہ کرنے کی کوشش کی ہو؟"

"اور ہم گمراہ ہو گئے؟" جرمن مندوب نے کاٹ دار لہجے میں کہا۔ غصے سے اس کا چہرہ تمتما اٹھا تھا۔ "تمہارا تبصرہ توہین آمیز تھا مسٹر جوناس! برسوں کے تجربے اور انسانی نفسیات کے مطالعے سے ہر پہلا تفتیشی افسر جھوٹ اور سچ میں تمیز کر سکتا ہے۔ میری پختہ رائے ہے کہ ڈاکٹر ڈوالٹن نے ویرالائیڈ کے بارے میں جو کچھ کہا وہ سچ پر مبنی تھا۔"

ان دونوں میں بحث چھڑ گئی۔ انگریز افسر کا رویہ تکبر آمیز تھا۔ لیکن میرے لیے وہ بحث غیر اہم تھی۔ جرمن مندوب نے ویرالائیڈ کے فرضی نام کا امکان ظاہر کر کے مجھے ایک ناقابل یقین اتفاق کی طرف بھی توجہ دلا دی تھی۔ ہو سکتا ہے کہ ڈاکٹر ڈوالٹن کو آمادہ کرنے والی نے اتفاق ہی وہ نام استعمال کر ڈالا ہو اور مجھ سے ملنے والی لڑکی سے لاتعلق ہو لیکن پھر بھی میرے لیے وہ سب حیرت انگیز تھا کیونکہ دونوں صورتوں میں عورتیں برطانوی نژاد تھیں۔ مجھے خیال آیا کہ کاش میں کارروائی میں خلل ڈال کر ویرا کا حلیہ دریافت کر سکتا لیکن میری وہ جسارت نہ صرف آداب کے خلاف ہوتی بلکہ میں اپنی ذات کو بلاوجہ ہر ایک کی توجہ کا مرکز بنا لیتا۔

میرے لیے اہم نکتہ یہ تھا کہ ویرا کو مجھ سے ملنے والی کا ذاتی نام تھا اور انگریزی قاعدے کے مطابق لائیڈ باپ سے ملا ہوا خاندانی نام تھا۔ اگر ڈاکٹر ڈوالٹن نے صرف ویرا [illegible] تو شاید میری دلچسپی اتنی نہ بڑھتی لیکن وہاں تو نام کے [illegible] حصے مشترک تھے۔

اجلاس میں تھوڑی سی گرمی کے بعد جوناس کی [illegible] ختم ہو گئی تھی اور امریکی مندوب نے موضوع کو ایک نیا [illegible]

"میرے لیے معزز جرمن دوست مسٹر شولز کا بیان [illegible] ثابت ہوا ہے۔" امریکی نمائندہ کہہ رہا تھا۔ "افغانستان کے [illegible] ان دنوں ہمارے لیے شدید سیاسی اہمیت اختیار کر گئے ہیں [illegible] سرزمین کے آزاد باشندوں پر باہر سے مسلط جارحیت کا ارتکاب کیا گیا ہے..."

"میں مداخلت کے لیے معذرت خواہ ہوں۔" بھارتی [illegible] شرمسار لہجے میں منمنایا۔ "لیکن میں مسٹر آرتھر کو یاد دلانا [illegible] سیاسی نہیں خالص معاشرتی اور انتظامی نوعیت کا اجلاس ہے۔ افغان مسئلے پر امریکی موقف کا بھارت کی طرح علم ہے لیکن [illegible] کروں گا کہ اس افتتاحی اجلاس میں نرم لب و لہجہ [illegible] پیمانہ ہو۔"

آرتھر کے لبوں پر طنزیہ مسکراہٹ پھیل گئی۔ میں نے محسوس کیا کہ بعض دوسرے شرکا بھی زیر لب مسکرا رہے تھے اور بھارتی [illegible] ان سے نظریں چرانے کی کوشش میں اپنے سامنے رکھے [illegible] کاغذات کی بے مقصد ورق گردانی میں مصروف ہو گیا تھا۔ [illegible] سوچا کہ بھارتی نمائندہ آرتھر کو ٹوکنے کے بجائے کم از کم [illegible] اپنا احتجاج ریکارڈ پر لا کر اپنی حکومت کی جانب سے [illegible] حق نمک ادا کرنا چاہ رہا تھا جو سامراجی دوستی کی آڑ میں [illegible] کو الٹی سیدھی مداخلت پر اخلاقی اور مالی مدد فراہم کر رہا تھا۔

"مجھے مسٹر پانڈے کے احساسات کا خیال ہے۔" [illegible] "سفید کو سفید کے علاوہ کچھ اور نہیں کہا جا سکتا۔" آرتھر نے [illegible] پانڈے سر جھکائے کاغذات میں الجھا رہا اور یوں اس نے اپنے [illegible] میرے خیال کی تائید کر دی۔

"افغانستان کی صورت حال پر ہماری کڑی نظر ہے۔" [illegible] تھا۔ "سولہ ماہ گزر چکے ہیں مگر کٹھ پتلی حکومت بیرونی [illegible] قوت کے بے دریغ استعمال کے باوجود بغاوت پر قابو پانے میں [illegible] رہی ہے۔ تباہ حال اور بے سر و سامان عورتوں، بچوں اور [illegible] کی بھاری تعداد میں ہجرت کر رہی ہے۔ سرحدی علاقے [illegible] کی گولہ باری کے باعث مخدوش ہو چکے ہیں۔ بستیوں [illegible] میں ہوائی جہاز ان پہاڑوں میں نیچی پرواز کر کے [illegible] اور بم برساتے ہیں۔ ان حالات میں ہجرت کرنے والوں میں [illegible]

بلیوں کو ناقابلِ تلافی نقصان پہنچایا تھا لیکن غزالہ کی ماں نے
بکو عقل سے مسترد کر دیا تھا۔
لیکن غزالہ کو شبہ تھا کہ ان دو ڈاکٹروں کی رائے صحیح تھی۔ میرے
غزالہ اپنے شبے کے اسباب پر روشنی نہ ڈال سکی لیکن اتنا
زا سے اپنے گھر کے ماحول میں پیار اور محبت کے باوجود کبھی کبھی
عام احساس ہوتا ہے جیسے گھر میں کوئی ایسی بات ہو رہی ہو
اسے دانستہ لاعلم رکھا جا رہا ہو۔
ان باتوں کو سنانے کا کہ وہ پوری سنجیدگی کے ساتھ مجھے یہ جتانا
تھی کہ مجھے اس سے دور ہی رہنا چاہیے لیکن میرے لیے
بہت دامن بچانا مشکل نظر آ رہا تھا جو اس کی ذات میں
پاتی تھی۔
ہی سے ہلکی پھلکی باتیں کرتے ہوئے میں نے اپنا اندازہ ... سے
ہر ٹٹولا لیکن کہیں بھی نفس کی وحشیانہ طلب کو موجود نہ پایا۔
تب میں نے پہلی بار سوچا کہ میں کس راستے پر چل رہا تھا۔
چاری شریف لڑکی میرے ظاہر سے متاثر تھی لیکن اسا کی
مجھے اپنے جال میں پھانسنے کے بجائے بلا کم و کاست ہر پہلو
اگر میرے راستے میں دیوار حائل کرنا چاہ رہی تھی مگر مجھے
راپا مجسم پیار نظر آ رہا تھا۔ اس کی باتوں میں زندگی کے معصوم
چھپے ہوئے تھے۔ تعلیم اور ذہانت کے امتزاج نے اس کے حسن
چار چاند لگا دیے تھے۔ اس سے چھٹکارا حاصل کر کے مجھے ناقابلِ بیان
... ہو رہی تھی۔ اس کے وجود میں ایسی محبت آمیز رعنائیاں رچی
تھیں کہ مجھے اس کے ساتھ بیٹھ کر لطف آ رہا تھا۔
لیکن اس کا انجام؟
یہ سوچتے ہی مجھے جھرجھری سی آ گئی۔ وہ اتنی صاف گو تھی کہ
نے اپنی ذات سے اپنے گھر تک ہر بات مجھے بتا دی تھی لیکن
خود ظاہری آرزو میں پیش قدمی کر رہا تھا میرا گندا باطن اس سے
ہوا تھا۔ اگر اسے شبہ بھی ہو جاتا کہ وہ ماضی کے ایک مجرم اور عالی
شہرت فروش کے ساتھ بیٹھی ہوئی ہے تو شاید وحشت سے چیخ
مارتے ہوئے ویران ریتیلے ساحل پر کسی بھی طرف بھاگ نکلتی۔
واپسی میں، میں نسبتاً خاموش تھا۔ میں نے اپنا گھر بار چھوڑ کر
خانہ بدوشی کا طویل سفر طے کیا تھا۔ مردوں اور عورتوں سے دوستی
... میں اپنا قابل وقت گفتگوں میں گزارتا تھا لیکن پھر بھی
... میرے تمام ... اداسی چھا جاتی تھی۔ ایسے لمحات میں میں
... لیکن کبھی بھی اس اداسی کا سبب نہ جان سکا حالانکہ
... حسن و جمال کی لطافتیں ہر وقت میری دسترس میں رہتی تھیں۔
... سکتے وہ اداسی میرے لیے ناقابلِ فہم ثابت ہوتی
... کے ساتھ ویران ساحل پر غزالہ سے باتیں کرتے ہوئے بیک

میں اس اداسی کا سبب دریافت ہو گیا تھا۔
اس کا تعلق میرے اندر کی تنہائی سے تھا۔ ہر قسم کے وسائل پر
تصرف کے باوجود میں تنہا تھا۔ حسینوں کے ہجوم میں میرا ذہن تنہائی
کے کربناک ویرانے میں بھٹک جاتا تھا اور جب اس ادھورے پن کا
احساس شدید ہو جاتا تو مزاج میں قنوطیت امڈ آتی۔
اپنی ادھوری ذات کے لیے مجھے کسی سہارے کی ضرورت تھی۔
کوئی ایسی ذات جو بھرپور اپنائیت کے ساتھ اپنا سب کچھ مجھے سونپ
سکے ایک ایک لمحے میری غم گساری کرے اور میں پورے اعتماد کے
ساتھ اسے اپنے دکھ سکھ کے مسائل میں شریک کر سکوں۔ زندگی کے
پُر پیچ راستوں پر لاتعداد حسین چہرے اور پُرکشش انگیز پیکر میری راہ میں
آئے تھے لیکن ان کے بارے میں میں نفعوں کی سوداگری کے علاوہ
کوئی لطیف بات نہ سوچ سکا۔ غزالہ میری زندگی میں پہلی عورت
تھی جس نے مجھے اپنا باطن ٹٹولنے پر مجبور کر دیا تھا۔
میں نے اسے راستے میں کار سے اتارا تو میں فیصلہ کر چکا تھا کہ
زندگی کے سفر میں میسر آنے والے اس سائے کا ساتھ میں کبھی نہ
چھوڑوں گا۔ انجام کچھ بھی ہو لیکن میری پیش قدمی جاری رہنی چاہیے
تھی اور اس نے بھی خاموشی سے سر جھکا کر اگلے روز مجھ سے دوبارہ
ملنے کا اقرار کر لیا۔

* * *

رات نو بجے جہانگیر کو چیوا بازار میں مال وصول کرنا تھا لیکن
اس سے رابطے کا وقت آٹھ اور ساڑھے آٹھ کے درمیان تھا۔
وقت کے اس تعین کا خیال آتے ہی میرا ذہن سلمیٰ کی طرف
بھٹک گیا۔ مجھے اس کا وہ رویہ یاد آیا جو اس نے پچھلی رات میرے
ساتھ اختیار کیا تھا۔ جہانگیر کی موجودگی میں وہ ہمیشہ مجھ سے کھنچی کھنچی
رہتی تھی اور اس کا رویہ بھی منافقانہ سا ہوتا تھا لیکن اس کی غیر حاضری
میں وہ ہمیشہ کھل کر نگاہیں چار کر کے بات کرتی تھی۔ مجھے اس کا پچھلی
رات کا رویہ یاد آیا جب میں پیٹ میں درد کا بہانہ کر کے صوفے سے
اٹھا تو لمحہ بھر کے لیے اس کی آنکھوں میں عجیب سی چمک پیدا ہوئی تھی۔
شاید اسے خیال ہوا تھا کہ میں اس کی طرف پیش قدمی کروں گا لیکن
مجھے فرار پر آمادہ پا کر اس کے چہرے پر مایوسی پھیل گئی تھی۔
وہاں مسئلہ یہ تھا کہ ان دونوں کے درمیان اعتماد کا فقدان
تھا۔ جہانگیر نے اپنا اصل روپ سلمیٰ اور اس کے گھر والوں سے پوشیدہ
رکھ کر اسے اپنایا تھا۔ سلمیٰ صرف اس قدر جانتی تھی کہ جہانگیر ایک
اوسط درجے کی ٹیکسٹائل فیکٹری کا مالک ہے اور وہ اپنی اصل سرگرمیوں
کا راز برقرار رکھنے کی کوششوں میں اپنے اور سلمیٰ کے درمیان اجنبیت کی
ایک خلیج کو پروان چڑھا رہا تھا۔ ان حالات میں اگر سلمیٰ کے ذہن میں
اپنی نسوانی انا کی تسکین کی خاطر کوئی گرہ پیدا ہو رہی تھی تو وہ اتنی قصوروار

جس کام کا آغاز کرنا تھا اس میں تاخیر مناسب نہیں تھی۔ میرے
البم کا جو نمبر موجود تھا وہ میں نے سکندر علی کی ڈائری میں آن کے
آنے والے صفحات سے نوٹ کیا تھا اور اس نمبر سے پہلے ایک
بند ہو چکا تھا یعنی میرے حساب سے وہ نمبر یہیں کام ہونا چاہیے تھا۔
میں نے دھڑکتے دل کے ساتھ وہ نمبر ملایا تو دوسری طرف
ایک گھنٹی بجتی رہی اور آخر کار ریسیور اٹھا لیا گیا لیکن ریسیور
نسوانی آواز سن کر میری امیدوں پر اوس پڑ گئی۔
اگر میں کوئی بات کیے بغیر سلسلہ منقطع کر دیتا تو بولنے والی
شبہ پڑ جاتا۔ لہٰذا میں نے آواز بدل کر نرمی سے سوال کیا۔ "شہلا
صاحبہ موجود ہیں؟"
"جی نہیں۔ یہاں کوئی شہلا نہیں رہتی۔" دوسری طرف سے
سلسلہ منقطع کر دیا گیا اور میں نے بھی ایک گہرا سانس لے کر
ریسیور کریڈل پر ڈال دیا۔ اب میرے لیے ایک ہی راستہ باقی رہ گیا
نمبروں کی ترتیب سے شائع ہونے والی ٹیلی فون ڈائریکٹری سے
نمبر کا پتا دیکھ کر مکان کی نگرانی کروں تاکہ اس کے بارے میں
شبہات کی تصدیق یا تردید کے بعد یہ فیصلہ کر سکوں کہ وہ مقام
سود مند ثابت ہوگا یا محض وقت کی بربادی ثابت ہوگا۔

* * * *

میں گھر سے دفتر کے لیے روانہ ہوا تو کشمیر روڈ پر گھومتے ہی
ایک گلی سے سبز رنگ کی ٹویوٹا سن نمودار ہوئی اور میرے پیچھے ہو لی۔
عقب نما آئینے میں اس کے عکس کو میں نے خاص اہمیت نہیں دی۔
چونکہ میرے اور اس کے درمیان تین گاڑیاں حائل تھیں اور صبح
کے ان اوقات میں اس سڑک پر خاصا ٹریفک رواں رہتا
تھا لیکن میں اس دن گھر سے کچھ اہم فیصلے کر کے نکلا تھا لہٰذا اپنی
منزل کا رخ کرنے سے پہلے یہ یقین کرنا چاہتا تھا کہ کوئی میرا تعاقب
تو نہیں کر رہا ہے۔ آگے جا کر میں نے داہنے ہاتھ پر گھومنے کے بجائے
ناظم آباد کے راستے پر گاڑی ڈال دی۔ دو گاڑیاں داہنی طرف مڑ گئیں لیکن
سیاہ کار اور سبز ٹویوٹا سن بدستور میرے پیچھے لگی رہیں۔ شاہراہ قائدین کے
چوراہے سے سیاہ کار داہنی طرف گھوم گئی مگر میں نے بائیں موڑ کا
انتخاب کیا اور شاہراہ قائدین پر مڑ کر روڈ کی طرف ہو لیا۔ سبز کار کی
رفتار کچھ دھیمی ہوئی پھر سیدھی آنے والی چند گاڑیوں کو راستہ دینے کے
بعد وہ بھی اسی طرف ہو لی اور میں زیر لب مسکرا دیا۔
سبز ٹویوٹا سن میری نگاہوں میں آ چکی تھی مگر میں تعاقب کرنے
والے کو مشتبہ کرنا نہیں چاہتا تھا۔ لہٰذا میں نے اگلے چوراہے سے
دوبارہ اسی طرف اپنے گھر جانے والے راستے پر گاڑی ڈال دی تاکہ تعاقب
کرنے والا اس غلط فہمی میں مبتلا رہے کہ میں راستے میں کوئی بھولی
ہوئی چیز یا کام نمٹانے کے لیے گھر واپس جا رہا ہوں۔ چوراہے

سے گھومنے کے بعد سبز ٹویوٹا سن چند لمحوں تک عقب نما آئینے میں نظر
آتی رہی اور پھر وہ ایک داہنی سمت کی کسی گلی میں غائب ہو گئی۔ اس کا
ڈرائیور میری توقع کے مطابق عمل کر رہا تھا مگر اس وقت میں اسے
دھوکا دے کر نکلنے کے بجائے صرف یہ دیکھنا چاہتا تھا کہ کس کار میں
میرا تعاقب کیا جا رہا تھا تاکہ بوقت ضرورت میں اس پر اپنی توجہ
مرکوز کر سکوں۔
گھر پہنچ کر میں نے بلا کسی ضرورت چند منٹ اپنے کمرے میں
گزارے تاکہ تعاقب کرنے والے کے ساتھ ہی ملازمین کے پرتجسس
ذہنوں میں میری خلاف توقع واپسی کا کوئی جواز بن سکے پھر کچھ لمحوں بعد
میں کشمیر روڈ کے راستے اپنی فیکٹری کی طرف روانہ ہو گیا۔ سبز ٹویوٹا سن اس
بار بھی ٹریفک کے ہجوم کی آڑ میں پیچھے لگی ہوئی تھی۔
میرے آخری موڑ گھومتے دیکھ کر جب سبز ٹویوٹا سن والے کو یقین
ہو گیا کہ میں دفتر ہی جا رہا تھا تو وہ اپنی کار تیز رفتاری سے بھگا لے گیا۔
دفتر میں روز مرہ معمول کی مصروفیات میں بمشکل ایک گھنٹہ
صرف ہوا اور میں فون پر اس روز کے لیے طے شدہ دو تین کاروباری
ملاقاتوں کے بارے میں معذرت کر کے دفتر سے روانہ ہو گیا۔
اس بار میری نگاہیں مستقل عقب نما آئینے پر ہی رہیں لیکن
سبز ٹویوٹا سن کا کہیں پتا نہیں تھا۔ میں نسبتاً غیر معروف راستوں سے
گزرتے ہوئے کافی دیر تک شہر میں ڈرائیونگ کرتا رہا لیکن کسی بھی ایسی
گاڑی کو نوٹ کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکا جس پر تعاقب کا شبہ
کیا جا سکتا۔
اس طرف سے مطمئن ہونے کے بعد میں برق رفتاری سے ملیر
کی طرف روانہ ہو گیا جہاں گیراج کی آڑ میں میرا ایک پرانا دوست
چوری کی گاڑیوں کو اونے پونے خرید کر اچھے داموں پر فروخت
کرنے کا دھندا کرتا تھا۔
صادق کا کام بظاہر بہت خطرناک تھا لیکن اپنی چالاکیوں کے
سہارے اس نے اسے ایک فن میں تبدیل کر لیا تھا۔ شیر شاہ میں
جہاں کباڑی اکثر ناکارہ گاڑیاں کھول کر پرزوں کی شکل میں فروخت
کرتے تھے وہیں حادثوں میں تباہ ہونے والی گاڑیاں اپنی آخری
رسومات کے لیے آتی تھیں اور صادق اعتماد کے آدمیوں سے ایسی
گاڑیوں کی کتاب، رجسٹریشن پلیٹیں اور کار کے ڈھانچے وغیرہ پر نصب
دوسری شناختی پلیٹیں بھاری داموں پر خرید لیتا تھا۔ دوسری طرف
چور بازار میں بھی اس کے گہرے روابط تھے۔ وہ تقریباً اسی ماڈل کی
کوئی چوری کی کار خریدتا اور ورکشاپ کے خفیہ شیڈ میں کار کی نمبر پلیٹیں
اتار کر رنگ تبدیل کیا جاتا اور شیر شاہ سے خریدی ہوئی نمبر پلیٹوں کے
سہارے باقی کام اطمینان سے پورا کیا جاتا۔ چیسز کی نمبر پلیٹ مہارت
سے بدل دی جاتی۔ اگر انجن پر بھی نمبر پلیٹ ہوتی تو بڑی آسانی سے

ڈھکے ہوئے تھے۔ سب سے بڑھ کر تنگ ہوتی ہوئی ٹوپی منڈھی ہوئی تھی۔
نظر پر بڑے فریم والی تاریک شیشوں کی عینک بھی ہوئی تھی اور
ہونٹوں پر بڑھے ہوئے تاروں کے ذریعے گھنی مونچھیں چپکی ہوئی
تھیں جن کا لمس مجھے نیچے اور اوپری ہونٹ پر گراں گزر رہا تھا لیکن
مقام ذہن کے لیے اسے برداشت کرنا ضروری تھا۔ مزید یہ کہ دستانے
پہلے ہی ہاتھوں پر چڑھا لیے تھے اور پستول بریف کیس سے
نکال کر جیب میں منتقل کر چکا تھا۔

سکندر رضا مرزا میری توقع کے عین مطابق کسی باقاعدہ حد بندی سے
ماورا ایک علاقہ تھا جہاں کئی مکانوں پر قطار میں لگے ہوئے
دو یا تین درختوں سے احاطے کا کام لیا گیا تھا اور پچھلے راستے کے اختتام پر
ایک جانب پارکنگ لاٹ سے گزرتا ہوا کشادہ راستہ نظر آ رہا تھا جو درختوں کے
درمیان سے ہوتا ہوا اندر تک چلا گیا تھا۔

قرب و جوار میں کوئی آبادی نہ ہونے کی وجہ سے اس علاقے
کی بیلوں کے باغات ہر اعتبار سے محفوظ تھے۔ لہٰذا وہاں حفاظتی عملے
کی بھی زیادہ ضرورت نہیں سمجھی گئی تھی۔ میں نے کار باغ میں جانے
والے راستے پر چڑھائی تو ہیڈ لائٹس گل کر دیے لیکن درختوں کے جھنڈ
کے مابین میں داخل ہوتی ہوئی نارنگی چاندنی لالٹین کی روشنی میں
سمت کا تعین کرتے ہوئے کار چلانے میں مجھے کوئی دقت پیش نہیں آئی اور
میں کسی بھی قسم کی مزاحمت سے دوچار ہوئے بغیر اندرونی حصے
کی جانب ہوتے اس پختہ کاٹیج تک پہنچ گیا جہاں برقی قمقموں کی
روشنی نظر آ رہی تھی اور فضا میں کسی جنریٹر کا کرخت شور گونج رہا تھا۔

میں کار سے اتر کر دروازہ لاک کر رہا تھا کہ بوسیدہ کپڑوں
میں ایک جوان سال آدمی عمارت کے قریب ہی کسی کونے سے نمودار
ہوا اور میرے قریب آ کر ٹھہر گیا۔ کار کی موجودگی کے باعث وہ مجھ
سے مرعوب نظر آ رہا تھا اور اس توقع پر خاموش کھڑا تھا کہ میں خود
ہی بلا استفسار اسے اپنی آمد کے مقصد سے آگاہ کر دوں گا۔

"سکندر صاحب کہاں ہیں؟" دروازہ لاک کر کے چابی جیب میں
رکھتے ہوئے میں نے پرسکون لہجے میں اس سے سوال کیا۔

"اندر آرام کر رہے ہیں صاحب!" اس نے منہ ہی منہ میں لب ہلاتے ہوئے
مسکرانے کی کوشش کرتے ہوئے خوشامدانہ انداز میں کہا۔ "نام بتائیں تو
میں اندر خبر کر دیتا ہوں۔"

"اس کی ضرورت نہیں۔ میں خود ہی اندر جا رہا ہوں۔" میں نے اسے ٹالتے
ہوئے نظروں سے دیکھتے ہوئے کہا تو اس کے چہرے پر تذبذب کے
تاثرات ابھر آئے۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ کچھ کہنا چاہ رہا ہو لیکن
بات کی ابتدا کرنے کے لیے اسے مناسب الفاظ نہ مل رہے ہوں۔
اس کے کچھ بولنے سے پہلے میں بے پروایانہ انداز میں کاٹیج کی
جانب بڑھ گیا اور وہ بے چارگی کے ساتھ وہیں کھڑا رہ گیا۔

کاٹیج کی ساخت بالکل سادہ تھی مختصر سے برآمدے سے پہنچ
کر میں نے دروازہ کھولا تو خود کو ایک مختصر اور آراستہ نشست گاہ
کے کٹ میں پایا۔ اس سے نکلتے ہی ایک پتلا سا راستہ تھا جس میں تین
تین دروازے تھے۔

میں اس راہداری میں پہنچا ہی تھا کہ الکحل کی تیز بو میرے
نتھنوں سے ٹکرائی اور میں دانستہ ہاتھ جیب میں ڈال کر بند دروازے
کی طرف بڑھ گیا جس کی جھریوں سے روشنی کی لکیریں پھوٹ رہی تھیں۔

دروازہ پرانے طرز کا تھا۔ میں نے احتیاط سے اس پر دباؤ ڈالا
لیکن اندر سے شاید کنڈی لگی ہوئی تھی۔ میں نے پلٹ کر دیکھا تو میدان
صاف تھا۔ باہر ملنے والا ملازم میرے پیچھے اندر داخل ہونے کی ہمت
نہیں کر سکا تھا۔ میں نے جیب سے پستول نکال لیا اور دیوار سے
چپک کر آہستہ سے دروازے پر دستک دے ڈالی۔ جواب میں اندر
سے لڑکھڑاتی ہوئی خوابناک آواز ابھری جس میں غصے کا عنصر غالب تھا۔
وہ گالیوں کے ساتھ دستک دینے والے کا نام دریافت کر رہا تھا۔

میں نے جواب دینے کے بجائے پھر دروازہ بجایا فوراً ہی
اندر کھٹکے کی آواز پیدا ہوئی پھر میرے کانوں میں مترنم نسوانی آواز
گونجی "ارے۔ یہاں تو کوئی بھی نہیں ہے سیٹھ جی!" بولنے والی کا
لہجہ بتا رہا تھا کہ وہ نشے میں تھی اور وہ سکندر علی کی سیکرٹری تھی جس سے
میں ایک رات گارڈن ایسٹ کے مکان میں نہایت تفصیل سے
ملاقات کر چکا تھا۔

اندر سے سکندر علی کی غضبناک غراہٹ ابھری اور میں اچھل
کر کھلے ہوئے دروازے کے سامنے آ گیا۔

میرے سامنے ایک دبلی پتلی خوبصورت سی عورت دونوں
ہاتھوں سے دروازہ تھامے کھڑی تھی۔ ایک طرف اٹھے ہوئے پستول کی ہیبت
ناک دیکھ کر اس کی آنکھیں خوف سے پھیلتی چلی گئیں لیکن اس سے
قبل کہ اس کے حلق سے چیخ برآمد ہوتی، میں نے سفاکانہ لہجے میں اسے
خاموش رہنے کا حکم دیا اور پستول کی نال سے اسے اندر دھکا دے کر
کمرے میں گھس گیا۔

عورت سے مجھے کوئی خطرہ نہیں تھا۔ میں سکندر علی کو مہلت
دیے بغیر بے بس کرنا چاہتا تھا۔ شاید اس نے میری آواز سن لی تھی
مگر میں نے دیکھ لیا کہ وہ منہ کے بل طرز کی مسہری سے اٹھنے کی کوشش
کر رہا تھا۔ میں نے وحشیانہ پھرتی کے ساتھ عورت کی گردن کے
گرد ہاتھ ڈال کر بایاں ہاتھ مضبوطی سے اس کے منہ پر جما دیا
اور پستول سے اس کی دائیں کنپٹی بجا دی۔

میری گرفت میں لمحہ بھر کے لیے اس کا جسم تڑپا پھر اس کا
سارا وزن مجھ پر آ رہا۔ میں نے پھرتی کے ساتھ اسے قالین پر ڈال
دیا۔ میں سیدھا ہوا تو سکندر علی بستر سے نیچے آ چکا تھا۔

"ہاتھ اوپر اٹھالو' ورنہ بھیجا اڑا دوں گا!" میں نے پستول کو اضطراری طور پر جنبش دیتے ہوئے کہا اور اس کی خمار میں ڈوبی ہوئی سرخ سرخ آنکھوں میں حیرت تیرنے لگی۔

"تم کون ہو؟" اس نے اپنی بڑی بڑی آنکھیں میرے چہرے پر مرکوز کر کے سوال کیا۔ "اور یہاں کیا لینے آئے ہو؟" اپنی ہیئت میں اس وقت وہ نہایت مضحکہ خیز نظر آ رہا تھا لیکن اس کے ہاتھ بدستور پہلوؤں میں جھول رہے تھے۔

"ہاتھ اٹھاؤ" میں الٹے قدموں دروازے کی طرف سرکتے ہوئے ہذیانی مگر دھیمی آواز میں غرایا۔ اس وقت میرے اعصاب پر یک بیک ناقابل برداشت تناؤ پیدا ہو گیا تھا اور میں ان سے الجھنے سے پہلے دروازہ بند کر کے کسی مداخلت کا امکان ختم کر دینا چاہتا تھا۔ ویسے مجھے پورا یقین تھا کہ وہ آوازیں باہر تک نہیں پہنچی ہوں گی۔

سکندر علی نے آہستہ آہستہ اپنے دونوں ہاتھ اوپر اٹھا لیے۔

"تمہاری مونچھیں... یہ تو نقلی معلوم ہوتی ہیں" سنگین خطرے کو سر پر منڈلاتا دیکھ کر اس کا نشہ ہرن ہو رہا تھا۔

"یہ مونچھیں باہر والوں کے لیے تھیں" دروازے کی کنڈی لگا کر میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "غور کرو گے تو مجھے اچھی طرح پہچان لو گے' بل فورڈ!"

وہ چونک پڑا پھر بے یقینی کے ساتھ بڑبڑایا۔ "ڈوری؟ نہیں نہیں۔ یہ نہیں ہو سکتا۔ میں بل فورڈ نہیں ہوں۔"

"بازی الٹ چکی ہے مسٹر سکندر علی صاحب!" میں اس کی طرف بڑھتے ہوئے سرد سفاکانہ لہجے میں بولا۔ "برسوں تم ایک آواز... بے نام آواز بن کر دن رات میرے اعصاب پر سوار رہے لیکن اب اگر تمہاری آواز اونچی ہوئی یا تم نے گڑبڑ کی تو بے دریغ گولی مار دوں گا... ورنہ ہو سکتا ہے کہ اپنے سوالوں کے جواب لے کر میں تمہیں زندہ چھوڑ دوں۔"

"تمہیں بہکایا گیا ہے" وہ بولا تو اس کی آواز پر کمزوری غالب آ گئی تھی۔ "پتا نہیں تم کس بل فورڈ کی بات کر رہے ہو۔"

"سنو!" میں نے اس کی پیشانی پر پستول کی نال سے ٹھوکا دیتے ہوئے کہا۔ "شاید تم آج بھی میرے لیے ایک پراسرار آواز ہی بنے رہتے لیکن میں نے ایک کالج کے مذاکرے میں تمہاری بچے والی تقریر سن کر آواز پہچان لی تھی پھر تمہارے مکان میں میں خود گھسا تھا۔ تمہاری حسین سیکرٹری کو بے ہوش کر کے تلاشی کے دوران اس کے کمرے میں آپریٹس دیکھا تھا۔ تمہاری خوابگاہ کی تلاشی لی تھی... وہاں تمہاری ڈائری سے کچھ نمبر بھی نوٹ کیے تھے..."

"اوہ خدا!" وہ بے اختیار بول پڑا اس کا چہرہ تاریک پڑ گیا تھا۔ "تو میری تباہی کے ذمے دار تم ہی ہو! تم نے میری زندگی برباد کر ڈالی۔ مجھے کسی قابل نہ چھوڑا۔ اب یہاں کس مقصد سے آئے ہو؟"

"چند سوالوں کے جواب۔" میں نے اس کے شکستہ چہرے کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "طارق کو کس نے قتل کرایا؟"

"وہ... وہ زندہ رہتا تو اپنے ساتھ مجھے اور تم سب کو لے ڈوبتا۔" وہ جلدی سے بولا۔ "اور مجھے تو تم سب کا... وہ نگاہوں میں آیا تو راستے سے ہٹا دیا گیا لیکن تم نے بیچ میں گھس کر میرا بھرم تباہ کر دیا۔ شاید میرا یہیں خاتمہ ہو جاتا لیکن یہ ہوا کہ تمہاری مداخلت کو چوری سمجھا گیا لیکن اس کا نتیجہ یہ کہ اب میں معزول ہو چکا ہوں اور دو مہینے تک اس بیابان میں محدود رہوں گا۔"

"یہاں تمہیں کوئی تکلیف نہیں؟" میرا اشارہ بستر سے قالین پر بے ہوش پڑی ہوئی عورت کی طرف اشارہ کرتے ہوئے تحقیر آمیز لہجے میں کہا لیکن اس کی زبان سے معزولی کا سن کر مجھے اپنے اختیارات میں اضافے کا جواز مل گیا تھا۔ اس معزولی کے بعد مجھ سے کام لینے کا فیصلہ کیا جا چکا تھا۔

"بات الجھانے کی ضرورت نہیں۔" میں نے لفظ چبا چبا کر کہا۔ "مجھے دو ٹوک جواب چاہیے' طارق کس کے حکم پر مارا گیا؟"

وہ یوں میری طرف دیکھتا رہا جیسے میرے چہرے سے میرے عزائم کا اندازہ لگانے کی کوشش کر رہا ہو۔ پھر بھرائی ہوئی آواز میں بولا۔ "تم سمجھ دار آدمی ہو۔ میری پوزیشن سمجھنے کی کوشش کرو۔ اگر میں اس کی بے احتیاطی کو نظر انداز کرتا تو اس کی نگرانی کرنے والا مجھ سے بدظن ہو جاتا۔ یہ ہو سکتا تھا کہ اوپر سے میرے بارے میں کوئی بھیانک فیصلہ صادر کر دیا جاتا۔ پھر ایک اکٹ تھا یہ' وہ نہ مرتا تو میں مارا جاتا۔"

"تم کس کو جواب دہ تھے؟" میں نے سرد لہجے میں سوال کیا۔

اس کی آنکھوں میں خوف سمٹ آیا اور وہ مرجھائی ہوئی آواز میں بولا۔ "تم کیا چاہتے ہو؟ اگر یہ سمجھتے ہو کہ ان سے ٹکرا کر کامیاب ہو سکو گے تو یہ تمہاری خام خیالی ہے۔ کسی بھی دن بکرے کی طرح ذبح کر دیے جاؤ گے اور کوئی قاتل کا سراغ تک نہ پا سکے گا۔"

"کان کھول کر سن لو کہ میں نے اپنے راستے کا انتخاب کر لیا ہے۔" میں نے اسے خوف زدہ کرنے کی نیت سے کہا۔ "تمہاری تنظیم سے اب مجھے کوئی دلچسپی نہیں ہے۔ لہٰذا مجھے بہلانے کی بجائے سوالات کے جواب دو ورنہ ذبح کر دیے جاؤ گے۔"

تک پہنچا دیا جائے گا اور اگر سکندر علی ان مخبروں کے بارے میں کوئی اہم بات جانتا بھی تھا تو اس وقت اس سے کچھ اگلوانا محال نظر آرہا تھا۔

میں نے اس کی کنپٹی سے پستول کی نال ہٹائی اور اگلے ہی پل پستول کے وزنی دستے کی ضرب نے اسے کسی شہتیر کی طرح نیچے ڈھیر کر دیا۔ میں نے پستول جیب میں رکھا اور میرے دونوں ہاتھ بے دردی کے ساتھ اس کے نرخرے پر جم گئے۔

اس وقت تک میرا مقدر یاوری کر رہا تھا کہ باہر سے کسی نے مداخلت نہیں کی تھی لیکن پستول چلانے کی صورت میں حالات یکسر بگڑ سکتا تھا پھر میرے ہاتھوں پر باریک دستانے چڑھے ہوئے تھے لہٰذا میں اس وقت تک سکندر علی کے سینے پر چڑھ کر پوری قوت سے اس کا گلا دبائے رہا جب تک اس کا بدن میرے بوجھ تلے چند لمحے پھڑک کر ساکت نہ ہو گیا۔

میں نے منقش طرز کی مسہری کے سرہانے لگے ہوئے آئینے میں اپنا عکس دیکھا تو مونچھیں غائب تھیں جو دورانِ ہاتھا پائی کہیں گم ہو گئی تھیں۔ میں نے عجلت سے مونچھیں دوبارہ چپکائیں اور کمرے کا آخری بار ناقدانہ جائزہ لے کر باہر نکل آیا۔ مجھے امید تھی کہ باہر کی ناکافی روشنی میں میرے لباس پر خون کے دھبے نہیں دیکھے جا سکیں گے۔

کاریڈور سے باہر آیا تو سکندر علی کا نوجوان ملازم اللہ کے بندے سے بے خبر میری گاڑی کے قریب ایک پتھر پر بیٹھا کیسٹ پر قدرے اونچی آواز میں گانے سننے میں مگن تھا۔ مجھے دیکھتے ہی اس نے کیسٹ پلیئر کی آواز کم کر دی اور خود بوکھلائے ہوئے انداز میں کھڑا ہو گیا۔ اسے وہم و گمان میں بھی نہ رہا ہو گا کہ ریوالور لیے دبے پاؤں اندر گھس آنے والا اس کے مالک کا قاتل بھی ہو سکتا ہے۔

واپسی کے سفر میں صادق سے خریدی گئی جعلی نمبر پلیٹیں میں نے ایک محفوظ مقام پر گنجان جھاڑیوں میں پھینک دیں اور گاڑی کی اصل نمبر پلیٹیں سیٹ کے نیچے سے نکال کر ان کی جگہوں پر لگا دیں۔ مونچھوں اور ٹوپی کو جیب میں منتقل کر لیا تھا تاکہ گھر پہنچ کر انہیں اطمینان سے نذرِ آتش کر سکوں۔

تنظیم کے خلاف میری باقاعدہ سازش کا آغاز بہت کامیاب رہا تھا۔ گاڑی کے نمبر کے حوالے سے زندگی بھر میرا سراغ نہیں لگایا جا سکتا تھا اور پولیس بڑی مونچھوں کی وجہ سے بھٹکتی رہ جاتی۔

سکندر علی کے ناپاک خون کے چھینٹوں نے مجھے تھوڑی دیر پریشانی میں مبتلا کر دیا تھا لیکن غنیمت یہ ہوا کہ سارے راستے میں کہیں مجھے رکنا نہیں پڑا۔ اب صرف اسی قدر کام باقی رہ گیا تھا کہ کرائے کی کار ہوٹل کے پارکنگ لاٹ میں منتقل کر کے اپنی کار لے کر گھر لوٹ جاؤں اور اگلی صبح میٹر چیک کر کے مائیلو میٹر سے منسلک کر کے کرائے کی کار واپس کر دوں۔ اس طرح میٹر سے یہی ظاہر ہوتا کہ میری تحویل میں وہ کار بہت کم چلی ہے اور کسی کو گمان تک نہ ہوتا کہ اس کار میں ایک طویل سفر طے کر کے کسی کو موت کے گھاٹ اتارا گیا تھا۔

ہوٹل کے پارکنگ لاٹ میں داخلے کے دو راستے تھے۔ جن میں سے ایک نسبتاً نیم تاریک تھا۔ شاید ہوٹل کے مالکان نے اپنے آفاقی حصے میں آنے والے معزز گاہکوں کی مخصوص نفسیات کو مدِنظر رکھتے ہوئے وہ اہتمام کیا تھا کیونکہ ان کی بیشتر سرگرمیاں رازداری کی متقاضی ہوتی تھیں۔ کون کس کے ساتھ وہاں آیا اور کب نشاط کے چند لمحے گزار کر واپس لوٹا اس کا شمار شاید گاہکوں اور سرپرستوں کے ذاتی رازوں میں ہوتا تھا جن کی رازداری انتظامیہ کے اخلاقی فرائض میں شامل تھی مگر اس وقت میرے لیے وہ نیم روشن راستہ ایک نعمت سے کم نہیں تھا۔

***

گھر کی طرف لوٹتے ہوئے مجھے راستے بھر تکان کا احساس ہونے لگا جب تک میں خطرات میں گھرا ہوا تھا۔ ذہن پر بس ایک ہی دھن سوار تھی کہ کسی طرح اپنا مشن پورا کر کے بحفاظت گھر واپس پہنچ جاؤں۔ مشن پورا ہو چکا تھا۔ طارق کے قتل کے ذمے دار کو میں نے آسانی کے ساتھ موت کے گھاٹ اتار دیا تھا اور ایک ایسے آدمی کو راہ سے ہٹا دیا تھا جو برسوں کے رابطے کے نتیجے میں شاید مجھ سے بہت زیادہ واقف ہو چکا تھا۔ جب میں اس کی طرف روانہ ہوا تو مجھے خیال تھا کہ اس کے منصب میں اضافہ ہو چکا ہے لیکن اس سے سامنا ہونے کے بعد جب اس کی زبانی مجھے یہ معلوم ہوا کہ میری نقب زنی کے باعث وہ معزول کیا جا چکا تھا تو مجھے دلی مسرت ہوئی کہ اسے زک پہنچانے کی کوششوں میں مجھے خاطر خواہ کامیابی ہوئی تھی۔

میں جلد از جلد گھر پہنچ کر تازہ پانی سے غسل کر کے تکان سے چھٹکارا حاصل کرنا چاہتا تھا تاکہ سکون سے ابھی اس وقت تک کی کارروائیوں کا جائزہ لے کر آئندہ کے لیے اپنا لائحہ عمل تیار کر سکوں پھر میں اپنے لباس پر لگے ہوئے خون کے چند چھوٹے چھوٹے دھبے ملازمین کی نگاہوں میں نہیں لانا چاہتا تھا۔ لہٰذا گھر میں کار سے اترتے ہی بریف کیس لے کر سیدھا اندر گھس گیا۔

غسل خانے میں سب سے پہلے میں نے نقلی مونچھوں اور سوتی ٹوپی کو آگ لگا کر ان کی راکھ نالی میں بہائی پھر کپڑوں سے خون کے داغ دھو ڈالے۔ زندگی میں سکندر علی برسوں ایک روگ کی طرح میری جان سے چمٹا رہا لیکن مرنے کے بعد اس کا خون تک اس قدر کچا ثابت ہوا کہ صابن کا پہلا ہاتھ لگتے ہی صاف

ہوگیا۔ بعد میں ان شہادتوں سے چھٹکارے کے بعد غسل میں مصروف ہوگیا۔

لباس تبدیل کر کے میں باہر آیا تو خواب گاہ کے دروازے پہ بوڑھی خادمہ میری منتظر تھی۔ اس نے کھانے کے بارے میں دریافت کرنے کے بعد بتایا کہ میری غیر حاضری میں تین مرتبہ جہانگیر کا فون آیا تھا۔ میرے لیے یہ سمجھنا دشوار نہیں تھا کہ جہانگیر پابندی جلنے کے بارے میں مجھے اطلاع دینے کے لیے بے چین تھا۔ لہٰذا خادمہ کو کھانا لگانے کی ہدایت دے کر رخصت کرنے کے بعد میں فون پر اس کا نمبر ملانے لگا۔

"تم کہاں غائب تھے سارا وقت؟" میری آواز سنتے ہی اس نے پُرخلوص لہجے میں سوال کیا۔ "نہ دفتر میں تمہارا پتا تھا، نہ گھر میں کسی کو کچھ معلوم تھا۔ مجھے تو تشویش ہوگئی تھی تمہارے بارے میں۔"

"میں جس پیرائے میں تھا، سمت جانتا ہوں، یوں چپ چاپ کھو نہیں جاؤں گا۔"

"کچھ دنوں سے خوف آنے لگا ہے۔" ریسیور پر اس کی آواز دھیمی ہوگئی۔ "ویسے ایک خوش خبری تھی تمہارے لیے۔ تم بڑے باقاعدہ [illegible] گئی ہیں۔ لیکن تم ذرا ہوشیار رہنا، کہیں کسی خطرناک چکر میں نہ پھنس جاؤ۔"

"کیسا چکر؟" میں نے انجان بن کر سوال کیا۔ "اپنی تو زندگی ہی چکر میں گزر رہی ہے۔"

"ملاقات ہوگی تو بتاؤں گا۔ فی الحال تم اسٹینڈ بائی رہو گے۔" اس نے اسی رازدارانہ لہجے میں کہا۔

"معلوم ہوتا ہے جہانگیر بدنصیب نہیں ہیں، جو اس قدر کھل کھیل رہے ہو۔" میں نے مسکراتے لہجے میں کہا۔

"کل ایک پارٹی میں جانا ہے۔ واسع [illegible] کپڑوں کا ڈھیر لگائے بیٹھی ہے۔ تم ذرا احتیاط سے رہنا۔ میرے بارے میں تمہارے منہ سے کوئی الٹی سیدھی بات نکل گئی تو مجھے سنبھالنا مشکل ہو جائے گا۔ اس وقت کیا کہہ رہی تھی تم سے؟"

"تمہارے گمنام دشمنوں کی ہی بات ہو رہی تھی..."

"خیر چھوڑو۔" وہ میری بات کاٹ کر جلدی سے بولا۔ "وہ تم سے [illegible] کرے گی۔ اس کا خیال ہے کہ کوئی دوستی کے ناتے سے تم مجھے راہِ راست پر لانے میں کامیاب ہو جاؤ گے۔ میں اسے کیسے بتاؤں کہ میری الجھنیں کیا ہیں۔ ہو سکے تو کل دن میں کچھ وقت نکال کر مجھ سے مل لو۔"

"دوپہر کا کھانا تمہارے ہی ساتھ کھاؤں گا۔"

میری تجویز اسے پسند آئی۔ اگلی شام میرا غزالہ سے ملنے کا پروگرام تھا اور اسے کسی پارٹی میں شرکت کرنا تھی۔ لہٰذا اس پروگرام کے ساتھ ہماری گفتگو ختم ہوگئی اور میں کھانے کے کمرے کی طرف چل دیا۔

روزمرہ کے معمولات سے فارغ ہو کر میں بستر پر دراز ہوا۔ میرے ذہن پر سکندر علی کا خون سوار تھا۔ اس سے پہلے [illegible] رقابتوں میں بار ہا خونریزی سے دوچار ہو چکا تھا۔ ان میں سے بیشتر نے اپنے جسموں پر میرے وقتوں کی نشانیاں [illegible] لیکن اپنی تمام فریب خوردگی اور قانون شکنی کے باوجود میں نے کبھی کسی قتل کا ارتکاب نہیں کیا تھا۔

لیکن عجیب بات یہ تھی کہ اس سوچ نے مجھے خون کا کوئی [illegible] دل پر ذرا بھی بوجھ نہیں۔ شاید اس کی وجہ یہ رہی ہو کہ میں فطری طور پر ہمیشہ قتل و غارت گری پر آمادہ رہا ہوں یا سکندر علی کے معاملے میں کچھ دوسرے اسباب بھی کارفرما تھے۔

جن دنوں ہم چاروں اپنی چھوٹی موٹی [illegible] کے باوجود تنگ دستی کے دور سے گزر رہے تھے، اس وقت سکندر نے بلا [illegible] خود سامنے آئے بغیر ہمیں ایک مستقل کام کی پیش کش کی تھی اور پھر نہایت پراسرار طور پر ہمارے گرد اس کا جال مضبوط ہوتا چلا گیا کہ ہم اس کی ذات سے واقف ہوتے ہوئے بھی اس کی آواز کے قیدی بنتے چلے گئے۔

اس دوران میں ہمیشہ ہی اس کا براہِ راست مجھ سے [illegible] رہا لیکن میں کوشش کے باوجود یہ بات نظرانداز نہ کر سکا کہ اس کا رویہ [illegible] آمیز ہوا کرتا تھا جیسے اس کی نگاہوں میں میری ذات کی کوئی وقعت نہ ہو اور شاید اسی کے اس [illegible] رویے نے مجھے باغیانہ خطوط پر سوچنے پر اکسایا اور میں [illegible] اس کے غیر قانونی دھندے پر قابض ہونے کے سنہرے خواب دیکھنے لگا۔ میرا یہ خواب جس قدر دلکش تھا، اسی قدر دشوار بھی [illegible] نے اسے [illegible] دوسرے انتظام پر آمادہ کر دیا۔

وہ مجھے احکام جاری کرتا اور میں بدلی ہوئی آواز میں [illegible] جہانگیر تک پہنچا دیتا۔ جہانگیر بے چارہ ہمیشہ اس غلط فہمی میں مبتلا رہا۔ ہم چاروں میں اسے ہی مقرر کر دیا گیا ہے اور میں نے بھی [illegible] علامات اجاگر ہونے کے باوجود کبھی اسے یہ جتانے کی کوشش نہیں کی کہ اس کا سارا بھرم میری وجہ سے قائم ہے۔ ورنہ درحقیقت وہ [illegible] بےجا بوجھ ہے۔

سکندر علی کے کام کی سب سے بڑی خوبی [illegible] ایک ہی لائن پر چل رہا تھا۔ نہ جانے وہ کب سے شہر میں منشیات فراہم کر رہا تھا لیکن جب سے ہم چاروں اس کے چنگل میں پھنسے مسلسل سات برس تک شہر میں چرس ہی بانٹتے رہے۔ [illegible] میں [illegible] نامی ایک دلال نے ہمارا مال [illegible] کی رقم اڑانے کی کوشش کی، حالانکہ جہانگیر نے وہ رقم [illegible]

محروم کرنے کے لیے انھیں منشیات فروشی میں الجھانا شروع کر دیا تھا۔ ایک بار وہ ہیروئن بیچ کر ہتھیار خریدنے کی راہ پر چل پڑتے تو ان میں سے ہزاروں خود اس نشے کی لت میں پڑ گئے تھے۔ جلی جھلکی رنگین فضاؤں میں دھند کی طرح تیرتے اور بکھرتے ہوئے ذہن آزادی اور غلامی کے فلسفے کو بھلا کر ان کی باتیں سوچنے لگتے تاکہ بارود کا دھواں ان کا نشہ خراب کرے اور دھماکے ان کے مخمور ذہنوں کو بار بار جھنجھوڑ نہ سکیں۔

سرحد پر اس دو طرفہ فریب کے ساتھ تیسرا وار پاکستانی معاشرے پر ہوتا۔ ہیروئن جس راستے سے گزرتی وہاں ہزاروں کو گھائل کرتی جاتی۔ زردار ایک کے دس بنانے کے چکر میں اس کی تجارت کرنے لگتے اور مفلس چھوٹی چھوٹی پڑیوں میں اپنے خوابوں کی جنت کے خریدار بن جاتے اور چند برسوں میں زوال پذیر معاشرہ کسی یلغار کو سہنے کے قابل نہ رہتا۔ اسی کے ساتھ پاکستان کی رسوائی کا آغاز ہو جاتا کیونکہ اس سرزمین پر بنتے اور یہاں سے گزرنے والی ہیروئن آخر کار مغرب کے ان معاشروں تک پہنچ جاتی جہاں تشکیکی ماحول اور جنسی آزادیوں سے اکتائے ہوئے ذہن تفریح اور اپنے ماحول سے فرار کے لیے نت نئے نشوں کے متلاشی رہتے ہیں اور وہاں کے وسیع ذرائع ابلاغ اس لعنت کی افزائش پر ہو کھلا جاتے۔

مجھے گمان ہونے لگا کہ کہیں اس تنظیم کے پس پشت وہی ذہن کارفرما ہوں جن کی نشاندہی ڈاکٹر کر چکا تھا اور یہ گمان بالکل ہی بے بنیاد نہیں تھا۔ تنظیم کی طرف سے مجھے ارشین سنڈیکیٹ لمیٹڈ کا اسسٹنٹ سیلز مینجر بنا کر ٹوکیو بھیجا گیا تھا۔ جہاز پر مغرب سے آنے والی ویرا لائیڈ نے ہالینڈ کی فرم بلیک ہاک کے نمائندے کے طور پر مجھ سے ہیروئن کا نمونہ وصول کیا تھا اور پھر اس کا فلیٹ میں انکشاف ہوا کہ جرمن کیمسٹ ڈاکٹر واشن کو موہن خان کی مدد کے لیے آمادہ کرنے والی ویرا لائیڈ نامی ایک انگریز لڑکی تھی، جو ڈاکٹر واشن کی گرفتاری کے بعد لاپتا ہوگئی۔ یہ سب کڑیاں ایک خاص سمت کی نشاندہی کر رہی تھیں۔

میں جس قدر سوچ رہا تھا اسی قدر پریشان ہوتا چلا گیا۔

جن حالات کے بے رحم دھارے میں خود ایک قانون شکن تھا۔ بچپن میں غربت سے اپنے ایک ہم جماعت کا پیٹ کا ناندر سے کو چاقو سے لہولہان کیا اور پھر ضمانت ہوتے ہی گھر سے رقم چرا کر کراچی بھاگ آیا۔ چوری، رہزنی اور غنڈہ ٹیکس کی وصولیابی پر میری روزی کا دار و مدار رہا۔ مجھے یاد نہیں تھا کہ میں نے کبھی محنت مزدوری سے ایک پیسہ بھی کمانے میں کامیابی حاصل کی ہو۔ پھر سکندر علی نے چرس فروشی اور اس کے بعد ہیروئن فروشی کی راہ

دکھائی اور میں ایک پلاسٹک فیکٹری کا مالک ہوتے ہوئے بھی روزی کمانے کے اس جائز ذریعے پر کبھی بھی بھروسا نہ کر سکا کیونکہ سکندر علی کے چنگل سے فرار کی کوئی کوشش موت کے مترادف ہوتی۔

لیکن مجھے یہ گوارا نہیں تھا کہ قانون شکن ہونے کے باوجود میں کسی ملک دشمن سازش کا آلہ کار بنوں۔ حب الوطنی کے بارے میں میرا اپنا ایک نظریہ تھا۔ شاید سوچا جائے کہ میں خود غرض تھا اور میری سوچ یہ تھی کہ ملک کے باشندے ہی قوانین بنانے کے ساتھ ان کو توڑنے کا بھی ہمارا حق ہے۔ ہوتے ہوئے دوسروں کو اس کی جانب پر توجہ دینے کی کیا ضرورت ہے لیکن یہ میرے ساتھ ہی مخصوص نہیں رہی تھیں۔ نہ جانے کتنے لوگ حالات کے تحت مجبور ہو کر جرائم کی راہ اختیار کرتے ہیں لیکن یہ نہیں ہوتا کہ قانون شکنی کرتے وہ وطن دشمن ہو جائیں۔ میں نے خود دیکھا اور بڑے بابوں سے سنا کہ ہندوستان سے ہونے والی جنگوں میں بڑے جرائم پیشہ کنارہ کش ہو کر ملک کی سلامتی اور بقا کے لیے سرگرم ہو رہا تھا۔ چوروں اور لٹیروں نے شہریوں کے ساتھ مل کر خندقیں کھودیں اور ریت کی دیواریں اٹھائی تھیں۔

رات کی اس تنہائی میں میرے نزدیک ایک بار پھر وہی موڑ آگیا تھا۔ آرتھر اور شولز نے جو کچھ بتایا، اگر وہ درست تھا تو معاملہ بہت سنگین ہوگیا تھا۔ ان کے پاس مشتبہات اور تجزیے تھے لیکن میرے پاس ایسی کڑیاں تھیں جو ان کے تجزیے کی تصدیق کرتی تھیں۔ بے اختیار میرا دل چاہا کہ اسی وقت سب چھوڑ کر کسی ذمے دار افسر کے سامنے سب کچھ اگل دوں۔ جب قانون کا نفاذ کرنے والے ادارے پوری قوت کے ساتھ حرکت میں آئیں گے تو تنظیم کے حصول کا ندروں سے اس کے بڑوں تک کسی کو امان نہ مل سکے گی۔

میرے اعصاب پر اس خیال کے زیر اثر کافی دیر تک نشہ سا چھایا رہا۔ میں دل ہی دل میں امکانی کارروائیوں اور ان کے نتائج کے بارے میں سوچتا رہا مگر پھر اچانک مجھے ان دو سماجی کارکنوں کا عبرتناک حشر یاد آگیا جو گل باز خان کا نام لیے بغیر ہمیشہ اس کے اڈے کے خلاف مہم چلاتے رہے تھے اور پھر اپنے علاقے کے تھانے کے انچارج کی شہ پر خم ٹھونک کر چھاپے کی کارروائی میں شریک ہونے کی حماقت کر بیٹھے تھے۔

انچارج جتنے میں کسی کے معاملے میں گل باز خان کو ٹیپ چاہتا تھا۔ لہٰذا اچانک ہی اس کے ذہن سے قانون کی بالادستی کا تصور بیدار ہوگیا۔ پھر جب ڈیڑھ لاکھ کی بات ختم کرکے طے

مجھے پورا یقین تھا کہ پانچ ہندسوں پر مشتمل وہ نمبر لاہور ہی کا ہوگا۔

اس سے پیشتر میں ان نمبروں پر اس لیے کسی سے بات کرنے سے گریز کرتا رہا کہ میرے پاس کوئی موضوع نہیں تھا اور نہ میں یہ جانتا تھا کہ ان نمبروں پر کسی مخصوص آدمی سے بات کرنے کے لیے کون سا کوڈ مقرر تھا لیکن سکندر علی کے قتل کے بعد میں بآسانی ایک دشمن کے طور پر بات کر سکتا تھا۔ اس میں زیادہ سے زیادہ ایک ہی خطرہ تھا کہ آئندہ کے لیے اس فون نمبر کا استعمال ترک کیا جا سکتا تھا لیکن کوئی خطرہ مول لیے بغیر پیش قدمی بھی ممکن نہیں تھی۔

دوسری گھنٹی پر نیند کے خمار سے بوجھل ایک نسوانی آواز نے فون ریسیو کیا۔ بے اختیار میری نگاہ ٹائم پیس پر گئی تو وہاں گیارہ بجنے والے تھے جس کا مطلب تھا کہ لاہور میں واقعی سونے کا وقت ہو گیا تھا۔

"صاحب موجود ہیں؟" میں نے شائستہ لہجے میں سوال کرتے ہوئے دانستہ وہ نام استعمال کیا کیونکہ پنجاب میں یہ لفظ ناموں کے ساتھ بکثرت استعمال ہوتا تھا اور پھر میرے مقصد کے لیے وہ نام درست بھی تھا لیکن فون پر خلاف توقع عورت کی آواز سن کر میں الجھن میں پڑ گیا تھا اگر محض آواز کی بنیاد پر کوئی رائے قائم کرنا ہوتی تو میں بولنے والی کو سو فیصدی خانہ دار خاتون قرار دیتا۔

"یہاں اس نام کا کوئی بندہ نہیں رہتا۔" پنجابی لب و لہجے میں اردو بولتے ہوئے جواب دیا گیا۔ "آپ نے کس نمبر پر فون کیا ہے؟" نیند خراب کیے جانے کے باوجود اس کے لہجے میں ناگواری پیدا نہیں ہوئی تھی۔

میں نے نمبر دہرا دیا۔ "سکندر صاحب نے کل ہی مجھے یہ نمبر دیا تھا' ان سے ایک خاص بات کرنا تھی!"

"نمبر تو یہی ہے۔" نسوانی آواز میں تشویش پیدا ہو گئی۔ "شاید کوئی غلط فہمی ہوئی ہے۔ اس نمبر پر سکندر نام کا کوئی بندہ نہیں ہے اور شاید آپ کے شوہر..."

میں نے بات بڑھانا چاہی لیکن اس نے سخت لہجے میں میری بات کاٹ دی۔ "ایک بار کہہ میں نے کہہ دیا کہ یہاں کوئی نہیں ہے۔ اس گھر میں کوئی مرد نہیں رہتا۔ مہربانی کرو اور اب تنگ نہ کرنا... میں بوڑھی اور بلڈ پریشر کی مریضہ ہوں۔"

شاید وہ ریسیور ہاتھ میں تھامے میری طرف سے سلسلہ منقطع ہونے کا انتظار کر رہی تھی لہٰذا جب میں نے مایوسانہ انداز میں گہرا سانس لے کر ریسیور رکھا تو میرا ذہن اس ناکامی کو قبول کرنے کے لیے تیار نہیں تھا۔

عورت نے جو کچھ کہا' شاید سچ ہی تھا۔ وہ بوڑھی بلڈ پریشر کی مریضہ اور ایک گھریلو عورت تھی۔ بقول اس کے وہاں کوئی مرد نہیں رہتا تھا۔ پھر وہ کون تھا جو اس نمبر کے ذریعے سکندر سے بات کرتا ہوگا؟

سکندر علی کی ڈائری میں خفیہ طور پر لکھا ہوا وہ نمبر یقیناً اہم تھا لیکن شاید اس کی اہمیت دریافت کرنے میں ناکام رہا تھا۔ مجھے خیال آیا کہ کہیں وہ نمبر کسی اور شہر کا نہ ہو اور میں فوراً ہی پنڈی کا کوڈ ڈائل کر کے وہ نمبر ملانے لگا۔

رات کا وقت تھا اس لیے کاروباری ٹیلیفون لائنیں فارغ ہونے کی وجہ سے لائن بآسانی مل گئی لیکن دوسری طرف سے انگیج ٹون آتی رہی۔ یک بیک میرے خون کا دوران تیز ہوگیا۔ وہ شخص رات کے گیارہ بجے بھی فون استعمال کر رہا تھا! ہوا ان نمبروں میں لازمی طور پر پہلی بار کوئی اچھا تاثر نہیں ابھرا۔ تنہائی کے وقت گزارنے کے لیے سگریٹ سلگائی۔

چند منٹ کے بعد دوبارہ کوشش کی تو پھر وہی انگیج ٹون سننا پڑی۔ پھر میں تھوڑے تھوڑے وقفے سے بار بار وہی نمبر ملانے لگا لیکن دوسری طرف سے ہر بار وہی ایک ٹون گونجتی رہی۔

اس کے دو ہی اسباب ہو سکتے تھے کہ وہ نمبر خراب تھا یا پھر راولپنڈی میں سرے سے اس نمبر کا کوئی وجود نہیں تھا۔

میں نے اپنی کوششیں ترک کر دیں اور خیالات میں الجھا بستر پر دراز ہو گیا۔

* * *

اگلی صبح میرے لیے اس اعتبار سے انتہائی مایوس کن تھی کہ اخبارات میں میرے کارنامے کے حوالے سے کوئی ذکر ہی موجود نہیں تھا۔ یہ امکان تو سرے سے تھا ہی نہیں کہ سکندر علی کی لاش دریافت نہ ہوئی ہو۔ وہ خود مارا گیا تھا لیکن باہر اس کے منتظر ملازم موجود رہے ہوں گے جن میں سے صرف ایک سے میرا سامنا ہوا تھا۔ پھر سکندر علی کے ساتھ بند کمرے میں ساقی گری کرنے والی عورت کو میں وہیں بے ہوش چھوڑ کر آیا تھا۔ اس نے ہوش میں آتے ہی یقیناً سب سے پہلے اپنے رنگین مزاج ساتھی کی لاش دیکھی ہوگی اور پھر اودھم مچا کر ہر ایک کو وہاں سمیٹ لیا ہوگا۔ بات صرف اتنی معلوم ہوتی تھی کہ قتل کی وہ واردات شہر سے ایک دور افتادہ علاقے میں شہری سہولتوں سے محروم ماحول میں پیش آئی تھی لہٰذا وہاں سے خبر پہنچنے میں کافی سے زیادہ تاخیر ہوئی ہوگی اور یوں وہ خبر صبح کے اخبارات میں جگہ نہ پا سکی۔

میں روانگی کے لیے تیاری کر رہا تھا کہ اچانک مجھے اپنے ٹرانسمیٹر پر کال کا اشارہ موصول ہونے لگا۔ اس سے پہلے سگنل میں کبھی کوئی پیغام نہیں آیا تھا لہٰذا میرے دل کی دھڑکن

بیٹھے نہیں اور میں نے اپنے کمرے کا دروازہ اندر سے بولٹ کر کے ٹرانسمیٹر آن کر دیا۔

کال اس فریکوئنسی پر آرہی تھی جو پہلے میرے اور ڈی ون کے بیچ کے لیے مخصوص تھی اور سکندر علی کے بعد ڈی ون نے بھی گفتگو کے لیے اسی کا انتخاب کیا تھا۔

"ڈی ٹو کالنگ ڈی ون۔ اوور!" آپریٹس آن ہونے کے ریڈیائی شور میں چند لمحوں کے بعد آواز ابھری اور میں نے فوری طور پر ڈی ون کے لیے اس پیغام کا جواب نشر کر دیا۔

"کل تم کہاں تھے؟" ڈی ون کی قدرے تیخ آواز سن کر میری آنکھوں کے سامنے اچانک اندھیرا سا آگیا۔ "شام کو میں نے تین بار تم سے رابطہ قائم کرنے کی کوشش کی لیکن تمہاری طرف سے مجھے کوئی جواب نہیں ملا۔ اوور۔"

مجھے یوں محسوس ہوا جیسے کسی غیر مرئی قوت نے میرے جسم کی ساری توانائی نچوڑ لی ہو۔ سکندر علی کے قتل کی مہم پر روانہ ہوتے ہوئے میں نے اپنے منصوبے کے ہر پہلو پر بھرپور توجہ دی تھی اور مجھے یقین تھا کہ اپنی احتیاطی تدابیر کی وجہ سے میری ذات کسی بھی شبہے کی زد میں نہ آسکے گی۔ کراچی سے سکندر فارم ہاؤس تک کے سفر میں آپریٹس میرے ساتھ رہا تھا لیکن میں اس کے بارے میں ایک بہت بڑی بھول کا شکار ہوا تھا۔ مجھے یہ یاد ہی نہیں رہا تھا کہ ایسے ہر مواصلاتی آلے کی کارکردگی کا ایک محدود دائرہ ہوتا ہے جس سے باہر نہ کوئی سگنل وصول کیا جاسکتا ہے اور نہ کوئی پیغام کسی دوسرے کے لیے نشر کیا جاسکتا ہے۔ وہ آپریٹس چونکہ شہر کی حدود میں باہمی رابطے کے لیے مخصوص تھا لہٰذا جیبی ساخت کی بنا پر اس کا دائرہ کار بمشکل دس پندرہ میل پر مشتمل رہا ہوگا۔ جبکہ سکندر علی کے گناہوں کا حساب چکانے کے لیے میں اس سے کہیں دور نکل چکا تھا اور اسی ذرا سی بے احتیاطی کی بنا پر اب ڈی ون کو یہ اندازہ ہو چکا تھا کہ میں کہیں دور گیا ہوا تھا۔

"کل مجھ سے غلطی ہو گئی۔" میں نے سنسناتے ہوئے ذہن کے ساتھ اعتراف کیا۔ "آپریٹس میں گھر پر چھوڑ گیا تھا۔ میرا خیال تھا کہ اس کی ضرورت شام ہی کو پیش آئے گی لیکن واپسی میں مجھے دیر لگ گئی... اوور۔"

"کہاں نکل گئے تھے؟" اس بار ڈی ون کا لہجہ جارحانہ تھا۔ "مجھے تفصیل چاہیے تمہاری مصروفیات کی۔ اوور۔"

میرا دل اچھل کر حلق میں آگیا۔ بات بالکل کھل گئی تھی۔ شاید ڈی ون میری طرف سے شکوک کا شکار ہو گیا تھا۔ بے فکری اور تحفظ کے بھرپور احساس پر چھا جانے والا وہ خطرہ اس موڑ پر میرے لیے عجیب تھا۔ میں نے لمحوں میں سوچ لیا کہ اگر بات بگڑ ہی گئی تھی تو معذرت خواہانہ رویہ میری تباہی پر منتج ہو سکتا تھا لہٰذا میں نے ندامت کے اظہار کے بجائے اچھلنے کا فیصلہ کر لیا۔

"کل ایک ڈیٹ تھی میری۔" میں نے قدرے تیز لہجے میں کہا۔ "اس کی کیا تفصیل جاننا چاہتے ہو تم؟ میں خود محتاط رہتا ہوں۔ میں نے اپنا ایک ایک لمحہ اپنی ذمے داریوں کے لیے وقف کیا ہوا ہے۔ کیا مجھے اتنا بھی حق نہیں کہ میں اپنے ذہن کو تازہ کرنے کے لیے کسی تفریح میں دلچسپی لے سکوں؟ میں ایک مشین بن کر تو زندہ نہیں رہ سکتا نا۔ اوور۔"

"تم بہک رہے ہو۔" اس کا لہجہ سپاٹ ہو گیا۔ "مجھے الہام نہیں ہوا تھا کہ تم کس نجی مصروفیت میں الجھے ہوئے تھے۔ یہ مت بھولو کہ فی الحال تم آزمائشی مرحلے سے گزر رہے ہو اور مجھ کو جواب دہ ہو۔ تمہیں محتاط رہنا چاہیے۔ اوور۔"

"احتیاط ہی نے تمہیں شکایت کا موقع دیا ہے۔" اس بار میں نے اپنے لہجے میں نرمی پیدا کرتے ہوئے کہا۔ "گھر سے نکلتے ہوئے مجھے علم تھا کہ میری کیا مصروفیات ہوں گی۔ میں ہمیشہ آپریٹس اپنے ساتھ رکھتا ہوں۔ کل بھی ساتھ ہی لے کر چلا تھا لیکن راستے میں خیال آیا کہ ایسی ملاقاتوں میں فاصلے ختم ہو جاتے ہیں۔ وہ آپریٹس کی موجودگی سے واقف ہو سکتی تھی۔ لہٰذا میں خاص طور پر راستے سے گھر لوٹا اور آپریٹس ایک الماری میں مقفل کر کے دوبارہ دفتر کے لیے روانہ ہوا۔ اوور۔"

میں نے وہ فی البدیہہ قلابازی اس خیال سے کھائی تھی کہ ڈی ون کو ہنر داشتن والے سے ضرور علم ہوا ہوگا کہ دفتر جاتے جاتے میں اچانک شاہراہ قائدین سے گھر کی طرف مڑ گیا تھا۔ اگر میری اس خلاف معمول حرکت پر اس کو کوئی شبہ ہوتا تو میری بنائی ہوئی کہانی کی روشنی میں وہ دور ہو جانا چاہیے تھا۔ غنیمت یہ تھا کہ بات بگڑتے بگڑتے سنبھلنے کے آثار پیدا ہو گئے تھے۔

"تو یہ تم اس لیے دوبارہ گھر کی طرف لوٹے تھے؟" اس نے خود ہی مجھ پر اپنی واقفیت کا اظہار کر دیا۔ "شاید تمہیں علم نہ ہوا ہو لیکن تمہاری حفاظت کی جا رہی تھی۔ میرے آدمیوں سے لیکن یہ چوک ہوئی کہ وہ دفتر سے تمہاری روانگی کے وقت غائب تھے ورنہ ان ہی سے مجھے تمہاری مصروفیات کا علم ہو جاتا۔ تمہیں اپنا دل بہلانے کی پوری آزادی ہے لیکن اس کے لیے تم مجھے پیشگی اطلاع دے سکتے ہو تاکہ مجھے کوئی تشویش نہ ہو۔ ہمارا کام خطرناک ہے۔ جب ہر طرف دوستوں کے ساتھ دشمن بھی موجود ہوں تو حالات کسی بھی لمحے بدل سکتے ہیں۔ مجھے خوشی ہوئی کہ ایسے موقع پر تم نے آپریٹس گھر پر چھوڑ دیا تھا۔ بہرحال آئندہ اس طرح رابطہ نہیں ٹوٹنا چاہیے۔ اوور اینڈ آل۔"

ئی جہاں میں نے اپنی کار چھوڑی تھی۔
اس روز دفتری مصروفیات میں میرا دل نہ لگ سکا۔ رہ رہ کر ایک خیال ذہن پر سوار ہوا جا رہا تھا۔ میرے ہاتھوں ایک قتل ہو چکا تھا لیکن میرے اندر کی آواز مجھے سہارا دے رہی تھی کہ وہ بلا مقصد قطعی طور پر کم از کم دو آدمیوں کا قاتل تھا۔ سالوں پہلے دشمنی کے معاملے میں لطف الرحمٰن غبن کرنے کے جرم میں تھا اور پھر طارق اس کے ستمگر فیصلے کا نشانہ بنا تھا۔ اس کے علاوہ اس نے مزید جن لوگوں کا لہو بہایا ہو ان سے میں ناواقف تھا۔ سکندر علی نے اپنے جرائم کے باوجود معاشرے میں اپنی سخاوت، ہمدردی اور مہربانی کا جو دلکش خول چڑھایا تھا اس کی بنا پر مجھے پورا یقین تھا کہ منظر سے معدوم ہونے کے بعد اس کی ذات پر کوئی شبہ نہیں کیا جاتا اور وہ اپنی طبعی موت تک آزادی کے ساتھ دندناتا پھرتا۔ وہ انسانوں کے سامنے اور قانون کی نگاہوں میں دھول جھونکنے میں پوری طرح کامیاب ہو گیا تھا لیکن قدرت کا خاموش اور اٹل قانون اس کے خلاف صادر ہو چکا تھا اور اسے کیفر کردار کو پہنچانے کے لیے میرا انتخاب کیا گیا تھا۔

میں بار بار اپنی میز پر موجود فائلوں کو دیکھتا لیکن ہر بار وہ دھندلانے لگتے اور عبارت مفہوم سے عاری محسوس ہوتی۔ اسی کشمکش میں بارہ بج گئے۔ میں نے اپنی میز کے نیچے لگا ہوا بٹن دبایا جو باہر چوکھٹ پر لگے ہوئے سرخ بلب سے منسلک تھا۔ اس روشنی کی موجودگی میں اسٹاف کا ممبر اجازت لیے بغیر کوئی کمرے میں داخل نہیں ہو سکتا تھا لیکن پھر بھی میں نے دروازے کے گول ہینڈل کے وسط میں لگا ہوا بٹن دبا کر دروازہ بھی مقفل کر لیا تاکہ بے دھیانی میں بھی کسی کے اندر داخلے کا امکان باقی نہ رہے۔

پھر کمپیوٹر آن کر کے میں نے جہانگیر سے رابطہ قائم کیا۔ وہ حسب توقع میری کال کا منتظر تھا۔ پہلے ہی پیغام پر اس کی طرف سے جواب مل گیا اور میں نے مختصر الفاظ میں اسے شام سات بجے کے بعد مال وصول کرنے کی ہدایت دے کر سلسلہ منقطع کر دیا۔ پہلوؤں میں مال کی مقدار میں کمی اور بڑے والوں کے بارے میں اسے بعد میں بھی بتایا جا سکتا تھا۔

دو بجے میں جہانگیر کے دفتر پہنچا تو وہ بے چینی سے میرا منتظر تھا۔

"میں تو سمجھا تھا کہ تم آج کا پروگرام بھول ہی گئے۔" اس نے بکھرے ہوئے اخبارات سمیٹتے ہوئے کہا اور میں جواباً کچھ کہتے کہتے یکدم چونک پڑا اور میں نے ہاتھ بڑھا کر اس سے اخبارات لے لیے۔

ایک اخبار میں ماتمی حاشیے کے ساتھ شہر کی مشہور اور معزز سماجی شخصیت کے دلدوز قتل کی خبر موجود تھی۔ بقیہ دو اخبارات میں وہ خبر پہلے صفحے پر نمایاں طور پر موجود تھی۔

"خس کم جہاں پاک!" جہانگیر مجھے اس خبر کے مطالعے میں منہمک پا کر دھیمے سے بولا۔ میں نے سر اٹھایا تو اس کے لبوں پر مسکراہٹ رقصاں تھی۔ "بہت بولتا رہتا تھا ہم لوگوں کے خلاف کسی دل جلے نے گردن ہی ناپ لی سالے کی۔"

"لیکن یہ بُرا ہوا۔" میں کوشش کے باوجود اپنے لہجے میں افسوس کا تاثر پیدا نہ کر سکا۔ "کتوں کے بھونکنے سے کارواں نہیں رکتی لیکن گاڑی چلانے والے کتوں کو سامنے تک جائیں تو خود مارے جاتے ہیں۔ جلی سرخیوں میں اس قتل کی ذمے داری منشیات فروشوں کے کسی منظم گروہ پر ڈالی گئی ہے۔ اس وقت تک نہ جانے کتنے افراد اندر ہو چکے ہوں گے۔"

وہ کرسی پر جھولتے ہوئے بے نیازی سے مسکرا دیا۔ "پوری خبر پڑھو گے تو دل کھول کر ہنسو گے۔ قسمت بھی ہمارے ساتھ ہے اس قتل کی کڑیاں پچھلے دنوں ہماری مخبری پر پکڑے جانے والے کچھ لوگوں سے ملائی گئی ہیں۔ اخبار کا خیال ہے کہ منشیات فروشوں کے خلاف



## جہانگیر

سے گفتگو کے بعد میں ذہنی طور پر خود کو بہت ہلکا محسوس کر رہا تھا۔ طارق کو مرنا ہی تھا جو سکندر علی تھا جسے میں نے اپنے ہاتھوں اس کے انجام کو پہنچایا تھا۔ یوں طارق کے لہو کا انتقام لے لیا تھا۔ جہانگیر جیسے جاسوس کو علم نہیں تھا کہ طارق کیسے مارا گیا لیکن اس کے ذہن میں بھی بات سر اٹھانے لگی تھی اور اس نے اس موضوع پر مجھ سے بات کر کے میرے لیے ایک راہ پیدا کر دی تھی۔

اس سے پہلے میں بالکل تنہا تھا لیکن اب مجھے یقین تھا کہ جہانگیر کے ذہن میں بھی باغیانہ خیالات پرورش پانے لگے تھے۔ اگلے مرحلے پر میں اپنی کارروائیوں کا آغاز کرتا تو شاید جہانگیر کو اپنا بنا لے کر اس سے کام لے سکتا تھا۔

سکون اور آسودگی کی اس لہر میں میرے ذہن میں غزالہ کا خیال سر اٹھا اپنی تمام تر رعنائیوں کے ساتھ در آیا اور میرا دل بے اختیار اس سے ملنے کے لیے مچل اٹھا۔ وہ خوب صورت شعر یاد آنے لگے جو میں نے محض اسے سنانے کے لیے یاد کیے ہوئے تھے۔

کاش ایسا ہو کہ اب کے بے وفائی میں کروں
تو پھرے قریہ بہ قریہ کو بہ کو میرے لیے
میں تو لا محدود ہو جاؤں سمندر کی طرح
تو بنے دریا بہ دریا جو بہ جو میرے لیے

میں نے جھجکتے ہوئے اس کے گھر کا نمبر ملا ہی لیا اور اس وقت مجھے یقین ہو گیا کہ طلب صادق ہو تو ہر مشکل خود بخود آسان ہو جاتی ہے۔ فون پر غزالہ خود موجود تھی۔ باپ کہیں گیا ہوا تھا۔ ماں آرام کر رہی تھی۔ میں نے اسے مدعو کیا تو وہ خود بھی مل بیٹھنے کو بے تاب نظر آ رہی تھی۔

تھوڑی دیر بعد میں مقررہ اسٹور کے قریب پہنچا تو وہ فٹ پاتھ پر پریشان سے انداز میں میری منتظر تھی۔ اسے لے کر میں تو رہ جو ایک اچھے نام ہوٹل کی طرف روانہ ہو گیا۔ وہ اپنی گھبراہٹ پر قابو پانے کی کوشش کر رہی تھی اور میں راستے بھر اسے لطیفے سنانے میں مصروف رہا۔

ہوٹل پہنچنے تک اس کے مزاج کی شوخی بحال ہو چکی تھی اور وہ میرے چٹکلوں اور فقروں سے لطف اندوز ہو رہا تھا۔

ہوٹل کے فیملی کیبن میں تھوڑی سی تمہید کے بعد میں نے وفا اور بے وفائی پر اس کا تجسس بیدار کرنے کے بعد وہ دو شعر اسے سنا ڈالے۔

"قطعی پسند نہیں آئے۔" خاموشی سے اشعار سننے کے بعد غزالہ نے شرارتی مسکراہٹ کے ساتھ کہا اور میں مسکراہٹ کے ساتھ اس کے چہرے پر نمایاں ہونے والے دلکش تاثرات کے حسن میں کھو گیا۔ "اندر کے کرب اور حسرت کے اظہار کی بات ہو تو شعر بہت خوب صورت ہیں۔ چار مصرعوں میں محرومیوں کی ایک لمبی داستان سمیٹ کر رکھ دی گئی ہے لیکن ان شعروں کو کسی مخصوص حوالے سے ہٹ کر دیکھا جائے تو عورتوں کے لیے توہین آمیز ہیں۔"

"توہین آمیز کیا؟" میں نے حیرت سے دہرایا۔ "سادہ لفظوں اور چھوٹے چھوٹے خوب صورت شعروں میں شاعر نے اپنی زندگی کا نچوڑ پیش کیا اور تم اسے توہین آمیز کہہ رہی ہو؟"

"تو اور کیا۔" وہ پھر بڑی ادا سے دونوں کانوں کو ہاتھ لگاتے ہوئے بولی۔ "کس قدر خوف ناک بد دعا ہے دوسرے مصرعے میں۔ وہ قریہ بہ قریہ، کو بہ کو پھرے گی تو کیا شاعر کی آبرو ان کوچوں میں رسوا نہ ہو گی؟ اور پہلے مصرعے سے تو یوں لگتا ہے جیسے ازل سے بے وفائی عورت کے خمیر میں ہے اور مرد بے چارہ پیدائشی معصوم جسے حسرت ہی ہے کہ کاش اسے بھی بے وفائی کا موقع نصیب ہو سکے۔ تنویر صاحب! وفا تو عورت ہی کا حصہ ہے.... شوہر مجرم اور بدکردار بھی ہو تو بیوی وفا کا عہد نبھاتی رہتی ہے لیکن بیوی بدکردار ہو جائے تو شوہر کبھی برداشت نہیں کرتا۔ انکشاف ہوتے ہی تشدد، طلاق یا پھر قتل کی ایک سنسنی خیز واردات وجود میں آ جاتی ہے.... اسے کیا نام دیں گے آپ؟"

"ہر شعر کو شاعر کی آپ بیتی کیوں سمجھا جاتا ہے؟" میں نے کہنیاں میز پر ٹکا کر سنجیدگی کے ساتھ سوال کیا۔ "شعر تو ایک آفاقی حقیقت ہوتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ کسی کے کرب کو محسوس کر کے شاعر کو الہام ہوا ہو۔ شعر اچھا ہوتا ہے یا خراب۔ حوالوں سے اس کی حیثیت نہیں بدلتی۔ تم اسے مرد کی آواز کیوں سمجھ رہی ہو؟ ہو سکتا ہے کہ شاعر نے کسی وفا گزیدہ نازنین کا دکھ ان اشعار میں ڈھالا ہو۔"

وہ چونکی اور پھر شرمسار سی ہو گئی۔ "بحث میں آپ سے جیتنا تو مشکل ہے لیکن مجھے حیرت ہے کہ آپ شعروں کا ذوق بھی رکھتے ہیں۔ بظاہر تو آپ حقائق کی دنیا کے آدمی معلوم ہوتے ہیں جو خوابوں سے دور بھاگتے ہیں جب کہ شعر تو سراسر ایک خواب ہی ہوتا ہے۔ وصال پر شاید پورے ادب میں ایک بھی اچھا شعر نہ مل سکے۔ ہاں ہجر اور فراق کے موضوع پر ہزاروں خوب صورت اشعار مل جائیں گے۔"

"جو دل حسن سے گھائل ہو جائے اس میں گداز آ جاتا ہے اور اچھے شعروں کو ایک نیا مسکن مل جاتا ہے۔" میں نے شوخ نگاہوں سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "وصال ہوتے ہی اشعار بے دخل کر دیے جاتے ہیں۔ اب یہ تم پر منحصر ہے کہ کب تک اشعار یاد کراتی ہو۔"

اس نے نگاہیں جھکا لیں اور کولڈ کافی کے گلاس کی طرف متوجہ ہو گئی جس کی بیرونی سطح پر نمی کے قطرے موتیوں کی طرح جھلملا

رہے تھے۔" میں آپ کو سب کچھ بتا چکی ہوں۔ شاید میں آپ کے معیار پر پوری نہ اتر سکوں۔" اس کا لہجہ اداس اور کھویا کھویا سا تھا۔

"میری شخصیت الجھی الجھی سی ہے۔ گھر میں ہمیشہ سے میں نے اپنے اور والدین کے درمیان ایک غیر مرئی سی دیوار محسوس کی ہے۔ اجنبیت اور شبہات کی اس فضا میں میں نے اپنی شناخت برقرار رکھنے کی کوشش کی ہے لیکن پھر بھی میں الجھ سی گئی ہوں۔ ایسا لگتا ہے جیسے ایک چھت کے نیچے چار افراد کے کنبے کے بجائے چار اجنبی رہ رہے ہوں۔ تنہا اکائیوں کی طرح۔ بھائی پاگل ہے۔ ماں باپ اپنے خول میں مگن ہیں۔ ڈیڈی نے اپنی بیشتر عمر گھر سے باہر گزاری اور کبھی میری تربیت میں حصہ نہ لے سکے لیکن اب ریٹائرمنٹ کے بعد چاہتے ہیں وہ توقع کرتے ہیں کہ میں ان کے اصولوں پر چلوں گی۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ میں کیا کروں؟ ہمارے درمیان بس ایسا ہی سا تعلق ہے جو کبھی برسوں سے ہمسفر ساتھ سفر کرنے والوں میں پیدا ہو جاتا ہے۔ رشتوں کی گرمجوشی بالکل نہیں ہے۔ میں آپ کو ایک اچھا دوست سمجھ کر کچھ خوشگوار لمحوں کی تلاش میں آپ کی طرف بڑھی تھی۔ میرا ذہن بالکل صاف تھا۔ مجھے توقع نہیں تھی کہ آپ سنجیدگی اختیار کر لیں گے۔" اس نے سر جھٹک کر نظریں اٹھائیں اور مجھے اپنی طرف متوجہ پا کر بوجھل انداز میں مسکرا دی۔ "میرا خیال ہے کہ ہم آپس میں ملنا ترک کر دیں۔ کچھ دن شاید خلش ہوگی پھر ہم ایک دوسرے کو بھول کر اپنے اپنے راستوں میں کھو جائیں گے۔"

"اپنے بارے میں تم کچھ تم سے زیادہ جانتا ہوں۔" میں نے سنجیدگی اختیار کرتے ہوئے مضبوط لہجے میں کہا۔ "سب کچھ جانتے بوجھتے ہوئے بھی اگر میں تعلق برقرار رکھنے پر تلا ہوا ہوں تو تمہارا رویہ کیا ہوگا؟"

"یہ آپ کی غلطی ہوگی۔" اس کی دھیمی آواز ابھری۔

"پھر بھی میری بات۔" میں قدرے تیز لہجے میں بولا۔ "میں تمہارے خیالات جاننا چاہتا ہوں۔"

"اعتماد نہ ہوتا تو اس ہوٹل کے فیملی کیبن میں یوں تنہا آپ کے ساتھ موجود نہ ہوتی۔" وہ میری سطح پر نظریں جماتے ہوئے اور سرسراتی ہوئی آواز میں بولی۔ "لیکن میں آپ کو الجھانا نہیں چاہتی۔ بہت سی باتیں ایسی ہوتی ہیں جو کھل کر نہیں کہی جا سکتیں۔"

میں چونک پڑا۔

اس نے بڑی عجیب سی بات کہہ ڈالی تھی۔ نہ جانے وہ کونسی باتیں تھیں جن کا وہ کھل کر ذکر نہیں کرنا چاہتی تھی؟ مجھے گمان ہوا کہ کہیں اسے میری اصلیت کا علم نہ ہو گیا ہو۔ وہ بے حد ذہین لڑکی تھی اور سکندر علی کے معاملے میں اپنی خداداد ذہانت اور مضبوط قوت فیصلہ سے کام لے کر مجھے ایک بہت بڑی الجھن سے بچا چکی تھی۔ اگر اس نے سکندر علی کے ایما پر تیار کی جانے والی تقریب میں شرکت کرنے والے بیرونی مہمانوں کی فہرست میں میرا نام شامل کرا دیا ہوتا تو وہ خبیث لازماً میری طرف سے چوکنا ہو جاتا۔ ممکن ہے مذاکرے میں اس کی تقریر ختم کرانے کے سہارے اسے شبہ نہ کر لیا ہو۔ وہ اپنے شبہے کی تصدیق یا تردید کے لیے کسی دن کا انتظار کرتا اور اس کے شکاری کتے کسی سائے کی طرح میرے پیچھے لگ جاتے۔ ممکن تھا میں ہو لیتے پھر میں سکندر علی کے مکان کا رخ کرتے ہی رنگے ہاتھوں پکڑ لیا جاتا اور یوں شاید طارق سے پہلے میرے قتل کا فیصلہ صادر کر دیا جاتا لیکن غزالہ کی ذہانت نے مجھے بے خبری میں اس ممکنہ انجام سے دوچار ہونے سے نہ صرف بچا لیا تھا بلکہ میں نے بھیڑیے کی کھال میں پوشیدہ اس بھیڑیے کو بآسانی جہنم واصل بھی کر دیا تھا۔

اس روز صبح کے اخبارات میں سکندر علی کے قتل کی خبر نہیں چھپ سکی تھی لیکن شام کے اخبارات نے اس واردات کو اس کی سماجی خدمات کے حوالے سے خاصا اچھالا تھا لہٰذا غزالہ سے ملنے سے قبل میں نفسیاتی طور پر خاصے دباؤ کا شکار رہا کہ اس معاملے پر غزالہ کے ردعمل کے جواب میں میرا رویہ کیا ہونا چاہیے لیکن اس ہوٹل میں بیٹھے ایک گھنٹے سے زائد وقت گزر چکا تھا مگر اس نے ایک بار بھی اس بارے میں کوئی ذکر نہیں چھیڑا تھا جس کا مطلب تھا کہ شام کے اخبارات اس کی نگاہ سے نہیں گزرے تھے۔ [illegible] میں مجھے اس بات سے بے حد اطمینان تھا کہ میں نے فہرست سے اپنا نام حذف رکھنے کے سلسلے میں بہت محتاط رویہ اختیار کیا تھا اور غزالہ پر یہی ظاہر کیا تھا کہ اس نے میرا نام چھپا کر غلطی کی تھی اور جب اس نے اپنی غلطی کے ازالے کے طور پر [illegible] کے انکشاف کا ارادہ ظاہر کیا تو میں نے پولیس کی امکانی مداخلت پر، اس کے اپنے مشتبہ ہو جانے کا ذکر چھیڑ کر اسے خاموش رہنے کا مشورہ دیا۔ اس طرح نہ صرف وہ مطمئن ہو گئی بلکہ میں بھی ناگہانی مصائب سے محفوظ رہا۔

فوراً ہی میرے دل میں یہ شبہ پیدا ہو گیا کہ غزالہ میری خفیہ مصروفیات کے کسی پہلو سے واقف ہو چکی تھی۔ اس وقت وہ اپنی ذات کے حوالے سے بات کر رہی تھی لہٰذا جو کچھ بھی باتیں کر رہی تھی وہ اسی سے متعلق تھیں۔

لیکن میں اسے پسند کر چکا تھا۔ میرے [illegible] کی طرف پیش قدمی جاری تھی لہٰذا اس کی الجھنوں سے دلچسپی پیدا ہونی لازمی تھی۔ اس لیے میں پوچھ ہی بیٹھا۔ "اجنبیت کی دیواروں میں تم اپنائیت کے خلوص کو شاید بالکل ہی بھول چکی ہو لیکن میں تمہارا دوست، ہمدرد اور بہی خواہ ہوں۔ مجھ سے کھل کر بات کرو۔ ہم جیتے جاگتے انسان ہیں، ہر ایک میں خوبیوں کے ساتھ بہت کچھ

پاتا ہی ہوتی ہیں جب دو انسان مل کر بیٹھتے ہیں تو ایک دوسرے
کے صرف ایک ہی پہلو پر غور نہیں کرتے وہ ان خوبیوں اور خامیوں کا
باہمی توازن ہی کسی کی ذات کا مجموعی تاثر ہوتا ہے۔"

"آپ سنجیدہ اور بردبار آدمی ہیں تنویر صاحب! پرکشش ذات
کے بھی تو حسین ہے۔ آپ کو زندگی کے ہر موڑ پر بہتیری لڑکیاں
ملی ہوں گی اس وقت شاید آپ کو خوشی ہو کہ آپ فیصلے کے لیے
آزاد ہیں۔ میری الجھنوں کی دلدل میں دھنسنے کے بجائے آپ میرا
مشورہ قبول کیوں نہیں کرتے؟"

"تو کیا تم نے زندگی کا سفر اکیلے ہی طے کرنے کا فیصلہ کیا ہوا
ہے؟" میں نے دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ سوال کیا۔

"فی الحال تو شاید ایسا ہی نظر آتا ہے۔ کبھی تنہائی عذاب بن
گئی تو آپ جیسا کوئی ہم سفر تلاش کر لوں گی۔"

میرے دل سے ایک بوجھ سا ہٹ گیا۔ اس کی پہیلیوں نے
میرے ذہن میں اچانک ہی جس شبے کو جنم دیا تھا وہ کسی ہم سفر کا
ذکر سنتے ہی دور ہو گیا۔ "تو کیا میں تم جیسا نہیں ہوں؟" میرے لہجے میں
محبت آمیز شکایت پوشیدہ تھی۔

"آپ فرشتے ہیں تنویر صاحب!" اس کی آواز بھرا گئی۔ "مجھے
شبہ ہوا تھا میرے ذہن میں تصور آیا تھا کہ شاید آپ کی عنایات
خود غرضانہ ہیں۔ میں ڈرتے ڈرتے لیکن محض ایک تجربے کی خاطر
آپ کی دعوت قبول کرنے کی ہمت کر سکی۔ میرا خیال تھا کہ شاید
ایک دو ملاقاتوں کے بعد آپ کچھ کہیں گے اور میں اپنا راستہ بدل
لوں گی لیکن آپ کی آنکھوں میں ہمیشہ معصوم سی چمک برقرار رہی
اور مجھے اپنی پراگندہ خیالی منہ چڑاتی رہی۔ آپ پارسا ہیں۔"

وہ سر جھکائے بیٹھی تھی۔ شاید اس کی آنکھوں میں نمی امڈ
آئی تھی کیونکہ بولتے بولتے وہ اچانک خاموش ہو گئی۔ میں نے
اسے رومال دیا تو اس نے اپنی آنکھیں خشک کیں اور ہم دونوں اپنے
اپنے خیالات کی پُرپیچ وادیوں میں کھوئے خاموشی کے ساتھ
کولڈ کافی کے گلاس خالی کرنے لگے۔

اس چھوٹے سے محدود کیبن میں، میں اسے مزید چھیڑ کر آزردہ
نہیں کرنا چاہتا تھا لہٰذا میں نے بل ادا کر کے کسی ویران شاہراہ پر
نکل جانے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

میرے لیے اس کا رویہ بے حد حیرت انگیز اور ناقابل فہم تھا۔
میں نہ جانے کیوں سوچ چکا تھا کہ اس کی مایوسی اور اداسی کا سبب جانے بغیر سے
میں بے چین ہوتا رہوں گا خواہ سڑکوں کی خاک چھانتے پوری رات ہی
کیوں نہ گزر جائے۔

بڑی عجیب تھی وہ لڑکی میرے لیے۔ نہ جانے اس کی ذات
میں کون سا سحر پوشیدہ تھا کہ اس نے مجھ جیسے شکاری کو بھی
بے بس کر کے دماغ و دل میں ایک طوفان برپا کر دیا تھا۔

ان گنت نام تھے جو میری تنہا راتوں میں خوابوں کے جزیروں
کی طرح آتے جاتے رہے لیکن نفس کی حیوانی سطح سے اوپر کسی
لطیف انسانی جذبے کو بیدار نہ کر سکے اور ایک وہ تھی کہ اس سے
ملتے ہی نفس کا بے رحم درندہ دُم دبا کر میرے لاشعور کے کسی نہاں خانے
میں دبک جاتا تھا اور شعور پر ایک ایسی کھوئی کھوئی سی کیفیت طاری ہو جاتی
تھی کہ بس اسے سامنے بٹھائے باتیں کرتے چلے جانے کو جی چاہتا
تھا۔

ہوٹل سے بل ادا کر کے ہم روانہ ہوئے تو وہ میرے برابر والی
نشست پر خاموش اور کھوئی کھوئی سی بیٹھی تھی۔ میری سمجھ میں نہیں
آ رہا تھا کہ میں کس طرح اس سکوت کے خاتمے میں پہل کروں....
ہوٹل کی سیڑھیاں اترتے ہوئے اس کی گفتگو کے حوالے سے میرے
ذہن میں ایک ہولناک سا خیال پیدا ہوا تھا اور اب اسی خیال نے
میری زبان پر مہر لگائی ہوئی تھی۔

"شاید میں آپ سے [illegible] سکوں۔ بہت
سی باتیں ایسی ہوتی ہیں جو کھل کر نہیں کہی جا سکتیں۔ میری ذات میں
کچھ بھی تو نہیں ہے۔ میری الجھنوں کی دلدل میں دھنسنے کے بجائے
آپ میرا مشورہ قبول کیوں نہیں کرتے؟ کبھی تنہائی عذاب بن ہی
گئی تو آپ جیسا کوئی ہم سفر تلاش کر لوں گی۔" ان مبہم لیکن معنی خیز
اشاروں کے بعد میری پارسائی کا ذکر کرتے ہوئے دل گرفتہ ہو گئی
تھی۔ مجھے ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ جانتے بوجھتے بھی مجھے
اپنے ماضی کا کوئی ناخوشگوار تجربہ سنانے کی جرأت سے محروم ہو۔
شاید مجھ سے ملنے سے پہلے اس نے کسی سے محبت کی ہو اور
وفا کے نام پر اپنا دامن لہولہان کر لیا ہو۔ میرے دل کی دھڑکنیں
اس خوف سے تیز تر ہو گئی تھیں کہ میری ہمت افزائی پر کہیں وہ
اعتراف ہی نہ کر بیٹھے اور جب وہ بولنے پر آمادہ ہو جائے تو میں
سننے کو تیار نہ ہوں۔

میرے گنگناتے ہوئے دو شعروں پر بات کرتے ہوئے وہ
کہہ ہی چکی تھی کہ عورت اپنے پسندیدہ مرد کی بدکرداری کے باوجود
اس سے وفادار رہتی ہے لیکن مرد کبھی عورت کی بے وفائی کو نظرانداز
نہیں کر سکتا۔ میں عجیب سے کرب میں مبتلا ہو گیا تھا۔ اس کی زبان
کھلوانا چاہتا تھا لیکن ڈر رہا تھا کہ میں اس سے اصرار کروں تو کہیں
وہ انکار کر دیتی ہے۔ اگر وہ میرے سامنے اپنے ماضی کی کسی بھول کا
اعتراف کر بیٹھتی تو میری نگاہوں میں مقام کھو بیٹھتی۔ میں اسے چاہتا
تھا شدت سے چاہنے لگا تھا۔ میری خواہش تھی کہ اس سے کوئی
بھول سرزد بھی ہوئی ہو تو یہ راز وہ اپنے دل میں دفن رکھے کیونکہ
اس قدر گہرا تعلق پیدا ہو جانے کے بعد اس کا کوئی بھی اعتراف گناہ

میں نے کلفٹن کے ساحل پر برسوں سے ویران عمارت سے ذرا دور کچی سڑک پر ایک ویران گوشے میں کار روک دی اور اس آسیبی عمارت پر بکھری ہوئی اِکا دُکا سرچ لائٹس کے پھیکے انعکاس میں اس کے چہرے پر نگاہیں جما کر بولا۔ "تمہارا ماضی صاف اور بے داغ ہے غزالہ! تم نے جو کچھ بتایا وہ تمہاری ماں کا ماضی ہے جس کے لیے تمہیں ذمے دار نہیں ٹھہرایا جا سکتا۔" چند لمحے توقف کے بعد دوبارہ بولا۔ "میں تو سمجھ رہا تھا کہ تم خود کسی نفسیاتی الجھن کے عذاب میں مبتلا ہو... میں تو شاید اسے بھی خاطر میں نہ لاتا۔ تم نے سچ بول کر میرے دل میں آگ سی بھڑکا دی ہے۔ میں اس بہانے تمہیں اجنبیت اور عدم اعتماد کے اس ماحول سے نکال کر خوشی محسوس کروں گا۔"

وہ خاموش بیٹھی رہی۔ دوبارہ وہ میری طرف متوجہ ہوئی لیکن مجھے مسلسل اپنی طرف نگراں دیکھ کر خاموشی سے سر جھکا لیا۔ "میں تمہارے جواب کا منتظر ہوں غزالہ!" میں نے اسے ٹوکا۔

"آپ جو کچھ کہہ رہے ہیں، وہ آج کی باتیں ہیں تنویر صاحب!" وہ کمزور اور شکست خوردہ لہجے میں بولی۔ "لیکن یہ پرچھائیاں ہر جگہ میرا تعاقب کریں گی۔ میں اپنے دامن سے اپنی ماں کے ماضی کا داغ نہیں دھو سکتی۔ اور یہ بات چھپنے والی نہیں ہے... کسی دوست یا رشتے دار کی کہی ہوئی کوئی بات آپ کے دل میں نشتر بن کر چبھ سکتی ہے... آپ معزز آدمی ہیں، اپنے حلقے میں کس کس کی باتوں اور نگاہوں کو کب تک برداشت کر سکیں گے؟ مجھ میں بہت حوصلہ ہے اس لیے آج بھی زندہ ہوں۔ بہتر یہی ہوگا کہ مجھے تنہا چھوڑ دیں۔ کسی چور، بدمعاش، قاتل یا شرابی کے ساتھ میری گزر ہو سکے گی کیوں کہ اس میں پہلے سے دوسروں کے طعنے سہنے کا حوصلہ ہوگا لیکن وہ مجھے کبھی طعنہ نہ دے سکے گا۔"

چند ثانیوں کے لیے میں گنگ ہو کر رہ گیا پھر رک رک کر بولا۔ "اگر میں کہوں کہ میں اس قدر معزز نہیں ہوں جتنا نظر آتا ہوں تو تمہارا جواب کیا ہوگا؟"

اس کے ہونٹوں پر طنزیہ سی مسکراہٹ بکھر گئی۔ "مجھے بہلانے کی کوشش نہ کریں تنویر صاحب! میری خاطر اپنی ذات کی نفی اور تضحیک نہ کریں۔ میں امی اور ڈیڈی کی گفتگو سن چکی ہوں۔ ڈیڈی ریٹائرڈ ہو چکے ہیں۔ کامران پاگل ہے اور امی کا شوق بہت مہنگا ہے۔ وہ میرے لیے کسی موٹی اسامی کی تلاش میں ہیں جو ان کے لیے بھی سہارا بن سکے... کیا کیا سننا چاہتے ہیں آپ میری زبان سے؟ میں کسی جنت یا بلا کی طرح ہوں لیکن آپ کو اپنے جنگل میں نہیں پھانسنا چاہتی۔"

میں نے پہلی بار نرمی سے اس کے شانے پر ہاتھ رکھ دیا۔

"ان کے ضمیر پر کامران کے بارے میں کوئی بوجھ نہیں ہے؟ تمہارے ڈیڈی تو اصل قصے سے بے خبر ہی رہے ہوں گے؟" میں نے پُرخیال لہجے میں کہا۔ اس کی کہانی نے مجھے بے حد متاثر کیا تھا۔ نانا منشیات فروش تھا اور اس کا ماضی بھی نشے کی دُھند میں ڈوبا ہوا تھا۔ ماں کوکین کی عادی تھی اور بڑا بھائی جو ذہنی طور پر اس لئے کمزور تھا کہ ماں نے بیٹے کے لیے اپنا ذہنی توازن کھو چکا تھا۔ اگر تمہاری جگہ غزالہ کی ماں کی ممتا حاوی ہو جاتی اور وہ اپنی بدنامی کی پروا کیے بغیر زبیدہ کو کامران کے بارے میں حقیقت سے آگاہ کر دیتی تو شاید بروقت اس مظلوم کے معدے کی صفائی ہو جاتی اور وہ پاگل ہونے سے بچ جاتا لیکن اس عورت نے اپنی جھوٹی انا پر اپنی کوکھ سے جنم دیے بیٹے کی زندگی نہایت بے رحمی سے قربان کر دی تھی۔

"یہ گرہ برسوں میرے ذہن میں پروان چڑھتی رہی۔" وہ اسی نرم لہجے میں بولی۔ "میرے ذہن میں روز بروز اس سفوف کے بارے میں تجسس بڑھتا رہا جو میری ماں کے استعمال میں رہتا تھا اور جسے کھا کر کامران پاگل ہوا تھا۔ اس واقعے کے بعد مجھے پوری کوشش کے باوجود وہ سفوف نظر نہ آیا۔ شاید کامران کے ساتھ پیش آنے والے حادثے کے بعد وہ محتاط ہو گئی تھیں۔ کئی برس بعد جب مجھ میں ذرا سا حوصلہ پیدا ہوا تو میں نے علیحدگی میں ڈیڈی سے بات کی اور وہ میرے خدشات سُن کر اُداس ہو گئے۔ میرے اصرار پر انھوں نے بتایا کہ امی کوکین کی عادی ہیں۔ کامران کو جو نقصان پہنچنا تھا، وہ پہنچ چکا۔ اس معاملے میں گزرے ہوئے وقت کو واپس لانا ناممکن تھا اور نہ ہی کامران کا کامیاب علاج ہو سکتا تھا۔ اس سے پتا چلا کہ وہ پہلے سے واقف تھے لیکن ان کے سامنے کچھ نہ کہہ سکے۔ جب ماں نے ہی اپنی ممتا کو قربان کر دیا تو باپ سے کیا شکوہ۔ باپ کے دل میں ویسے بھی اولاد کے لیے محبت کا جذبہ ذرا کمزور ہی ہوتا ہے۔"

"بہت عجیب کہانی ہے تمہاری۔" میں جھرجھری لے کر بولا۔ "گھر کے ماحول میں اجنبیت اور لاتعلقی اسی لیے ہے کہ تم اپنی ماں کو سب کچھ سمجھتی رہی ہو لیکن میرے نزدیک نہ تمہاری ماں کا قصور اتنا بڑا ہے اور نہ کامران کا پاگل پن میرے دل میں لگی چنگاری کو سرد کر سکتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اس کا علاج ممکن ہو۔ تمہاری محبت اور ہمدردی کے ساتھ شاید اس کی زندگی میں بہتری آ سکے۔ ہم شادی کے بعد اسے اپنے ساتھ رکھیں گے۔ تم بھی ... اسے بوجھ نہیں سمجھوں گا۔"

اس نے حیرت اور بے اعتباری سے میری طرف دیکھا۔ "کیا آپ کے نزدیک میری کہانی... میرا ماضی... میرا ماحول زیادہ بھیانک نہیں ہے؟"

"میرے اسالی بننے یا نہ بننے کا دارومدار تمھاری مرضی پر منحصر ہوگا۔ میں نے دنیا دیکھی ہے پھر تم میرے ساتھ ہو تو میں ہر ایک سے ٹکرا جانے کی صلاحیت رکھتا ہوں۔ مجھے بتاؤ میں کیا کروں؟" "میں کہ دوں گی تو وہ نہ جانے کس کے ساتھ مجھ کو باندھ دیں اور عمر بھر زندگی بھر میں جہنم میں سلگتی رہوں۔"

"یہ ناممکن ہے۔" اس کا لہجہ پُرعزم تھا۔ "ان کی گفتگو سننے کے بعد میں نے دو ٹوک الفاظ میں انھیں بتا دیا ہے کہ اس بارے میں میری مرضی کے خلاف وہ مجھ پر کوئی فیصلہ نہ تھوپ سکیں گے۔ اسی لیے میرے فون وصول کرنے پر پابندیاں عائد کر دی گئی ہیں۔ کوئی کال کرتی ہوں تو امی یا ڈیڈی میں سے کوئی آس پاس منڈلاتا ہی رہتا ہے۔ کبھی کبھی تو میں قنوطی ہو کر اس حد تک سوچنے پر مجبور ہو جاتی ہوں کہ کہیں کامران کی تباہی میں امی کی کوئی سازش نہ رہی ہو۔ انھوں نے سوچا ہو کہ کامران کو راستے سے ہٹا کر مجھے اپنے اشاروں پر چلا سکیں گی کیوں کہ وہ جن لوگوں میں اپنا ماضی بسر کرتی رہی ہیں ان کے نزدیک بیٹیاں سونے کا انڈہ دینے والی مرغیاں ہوتی ہیں۔"

"تم کو کس نے بتایا تمھاری ماں کے ماضی کے بارے میں؟" میں نے قدرے تیز لہجے میں سوال کیا۔

میرے مزید کچھ کہنے سے پہلے وہ بول پڑی۔ "میں اس عمر سے یہ سب سنتی آئی ہوں جب مجھے اس کا مفہوم بھی معلوم نہیں تھا۔ ڈیڈی کے دوستوں کے بچے تک یہی سب کہتے تھے۔ بعض گھروں میں میرا داخلہ تک ممنوع تھا پھر اس تحقیر آمیز رویے کی بنا پر ڈیڈی دوستوں سے کنارہ کش ہوتے چلے گئے اور آج وہ بالکل تنہا ہیں۔ ایسی باتیں چھپی رہ جاتی ہیں تنویر صاحب! گندگی اچھل کر اوپر آتی ہے۔" اس نے آہستگی سے اپنے شانے پر سے میرا ہاتھ ہٹا دیا۔ "آپ نے مجھے جو عزت دی اس کے لیے میں ممنون ہوں لیکن ہم دو متوازی راستوں کے مسافر ہیں جو کبھی نہیں مل سکتے۔ آپ معزز اور نیک آدمی ہیں۔ ہاں آپ قانون یا معاشرے کے مجرم ہوتے تو شاید میں آپ کو اپنا سہارا بنا کر خوشی محسوس کرتی۔"

میں بے چینی سے اپنی نشست پر پہلو بدل کر رہ گیا اور پھر اضطراری طور پر سگریٹ سلگائی۔

"میں شراب پیتا ہوں عزرا!" طویل سکوت کے بعد میں نے گہرا سانس لے کر کہا۔ "اتنا پارسا نہیں ہوں، جتنا تم نے سمجھ لیا ہے۔"

اس بار پھر اس نے میری بات کاٹ دی۔ "پینے لگے ہوں گے۔" اس کا لہجہ پُرخلوص لیکن لاپروایانہ تھا۔ "آپ جیسے مصروف کاروباری لوگوں کے لیے اپنی بے شمار الجھنوں سے فرار کے لیے شاید اس کی ضرورت رہتی ہے۔ آپ کو کوئی شرابی نہیں کہہ سکتا۔ شرابی تو صحیح معنوں میں وہ ہوتا ہے جو بیوی کا زیور بیچ کر بوتل خریدتا ہے۔

پلٹ کر آپے سے باہر ہو جاتا ہے اور گھر پہنچنے کے بجائے کسی [illegible] کو اپنا بستر سمجھ کر وہیں دراز ہو جاتا ہے۔ میں کسی [illegible] خوشی سے اپنا لوں کیوں کہ میں امی اور ڈیڈی کی [illegible] ان سے کامران کی دیوانگی کا انتقام لینا چاہتی ہوں۔ [illegible] اور بے چارے داماد سے بھلا وہ کیا لے سکیں گے؟"

میں لاجواب ہو گیا۔ بظاہر سیدھی سادی اور معصوم نظر آنے والی اس لڑکی کے خیالات بہت پختہ تھے۔ اسے [illegible] تھا کہ اسے کس موقع پر کیا کہنا چاہیے۔ زندگی کے [illegible] مطالعے سے خاصی معلومات حاصل تھیں۔ تکلف کی دیوار گرنے کے بعد وہ میرے روبرو بے تکلف بول رہی تھی۔ اس کے ان [illegible] سے مجھے ایک انوکھی سی راحت بھی مل رہی تھی کہ وہ [illegible] کی اہل نہیں تھی بلکہ اپنے گرد و پیش پر گہری نظر رکھتی تھی۔ [illegible] خوبصورت ادائیں، دلکش چہرے اور پرکشش سراپا [illegible] کو اپنانے کی خواہش میرے دل میں شدید تر ہونے لگی لیکن [illegible] سمجھ میں نہیں آرہا تھا کہ میں اس کو کیسے اقرار [illegible] ادا کروں۔

"مجبوریاں اور کمزوریاں ہر آدمی کے ساتھ ہوتی ہیں عزرا!" [illegible] سگریٹ کے کئی گہرے گہرے کش لینے کے بعد [illegible] میں کہا۔ "تم نے صاف گوئی سے کام لیتے ہوئے مجھے اپنے بارے میں سب کچھ بتا دیا۔ وہ باتیں بھی بتا دیں جو شاید کبھی میرے علم میں نہ آتیں لیکن تم نے میرے ظاہر سے دھوکا کھایا ہے۔ شاید قدرت کو یہی منظور تھا کہ ہم دونوں اپنے ضمیر کے مجرموں کی طرح [illegible] پھر ایک دوسرے کو اپنی ان کہی کہانیاں سنائیں اور ایک دوسرے کی پناہ میں آجائیں... میں قانون اور اس کے ساتھ شاید معاشرے کا بھی مجرم ہوں.....؟"

"خدا کے لیے۔" وہ میری بات کاٹ کر اچانک ہی کرب آلود آواز میں بول پڑی۔ "مجھے بہلانے کے لیے کہانیاں نہ تراشیں....."

"میں سچ کہہ رہا ہوں عزرا!" [illegible] "میں اس کا [illegible] تھا [illegible] بالکل ادھورا...... جرم میں بھی خود کو اکیلا محسوس کرتا ہوں کیوں کہ اپنی اصلیت صرف مجھے معلوم ہے۔ کسی سے دل کی بات نہیں کہہ سکتا۔ مجھے محسوس ہو رہا ہے کہ میری ذات کی تکمیل صرف تمھارے ساتھ ہو سکے گی۔ میں تمھیں بہلا نہیں رہا۔ جو کچھ بتا رہا ہوں، حقیقت ہی حقیقت ہے۔"

"میں بہت دکھی ہوں تنویر صاحب!" وہ دامن بچاتے ہوئے بولی۔ "کامران کے انجام نے میری زندگی سے سب کچھ چھین لیا ہے۔ اب تو بس ایک ہی حسرت ہے کہ کبھی موقع مل جائے تو ان لوگوں کی جنت چھین کر بے نقاب کروں جو ہمارے معاشرے کی جڑیں [illegible] دے رہے ہیں۔"

"ہاں ہاں۔ بولتی رہو، رُک کیوں گئیں؟" میں اسے خاموش پا کر
بے اضطراری لہجے میں ٹوکا۔ اتنی دیر کی گفتگو میں پہلی بار وہ ایک
ایسے موضوع کی طرف آئی تھی جو میرے لیے دلچسپی سے بھرپور تھا۔
"کامران میرے منگیتر ہیں۔ اس لیے میں اس کے حوالے
سے سوچتی ہوں۔" وہ پُرخیال لہجے میں بولنے لگی۔ "لیکن اس جیسے نجانے
کتنے ہوں گے جو بھول میں یا دانستہ نشے کے ہاتھوں برباد ہو گئے۔
بڑا سا چاہتی ہوں ان سب کو سنگسار کرا دوں جو دولت کی ہوس میں
زہر بیچنے کا دھندا کرتے ہیں۔ کالج کے فنکشن میں میں
نے پہلی بار سرگرمی سے حصہ لیا تھا کیونکہ اس میں انسدادِ منشیات
کے حوالے کا پروگرام بھی شامل تھا۔ اگر ایسے حریص لوگوں کا پتہ
صاف ہو جائے تو پھر کیسے چرس، افیم اور کوکین مل سکے گی۔ اپنی
حد تک میں اگر کسی ایک آدمی کو بھی اس جرم میں پکڑوا سکی تو میں
سمجھوں گی کہ میں نے اپنا مقصد پا لیا۔"

میں ایک گہرا سانس لے کر رہ گیا۔ "پھر سب سے پہلے مجھے
گرفتار کرا دو۔"

اس بار وہ بُری طرح چونکی تھی۔ "کیوں؟"

"اس لیے کہ میں قانون اور معاشرے کا مجرم ہوں۔" میں نے
تلخ مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "یہ اعتراف میں کسی کے سامنے نہیں
کر سکتا لیکن تمہیں یہ جان کر حیرت نہیں ہونی چاہیے کہ میں بھی
منشیات فروش ہوں۔"

"آپ جھوٹے ہیں۔ میں نہیں مان سکتی۔" وہ بے یقینی کے انداز
میں بڑبڑائی۔ "آپ اس وقت جذبات کی رو میں بھٹکے ہوئے ہیں اور
شاید مجھے اپنے مقابل سمجھ رہے ہیں اسی لیے اگر وہ گناہ ہوں کا
بوجھ اپنے سر تھوپنے پر آمادہ ہیں لیکن آپ بھول گئے ورنہ شاید
کسی قتل کا اعتراف کر لیتے۔ میں کسی چور، قاتل، بدمعاش یا شرابی کے
ساتھ تو گزارا کر سکتی ہوں لیکن کسی منشیات فروش کے ساتھ ہر
گز نہیں۔ میری خاطر آپ اپنی ذات کو اتنا آلودہ نہ کریں۔"

"میں کہہ تو بھی چکا ہوں... ڈرامہ بھی ہوں؟" میں نے اگنیشن آن کرتے
ہوئے بوجھل لہجے میں کہا۔ "لیکن اپنی تنہائی میں کسی کو شریکِ سفر بنانے
کے بعد میں کبھی نہ سوچ سکا کیونکہ میں دوہری زندگی گزار رہا
تھا۔ میرا ظاہر کسی آئینے کی طرح شفاف ہے لیکن باطن دھندلا
گیا ہے۔ یہ حقیقت ہے اور نہ جذبات کی رو میں کہی ہوئی کوئی
معمولی بات۔"

وہ حیرت سے میری طرف دیکھتی رہی جیسے میں اس کے
جذبات کو مجروح کر رہا ہوں پھر آدھی لیکن تحیر زدہ لہجے میں بولی۔ "میرے
جذبات آپ... یقین ہے لیکن آپ سنجیدہ ہیں۔ اگر مناسب
سمجھیں تو دل کا بوجھ ہلکا کر لیں۔ میں یقین دلاتی ہوں کہ آپ کی یہ
گفتگو ہمیشہ ایک راز بن کر میرے سینے میں دفن رہے گی۔"

میں نے اگنیشن آف کر دیا۔ میرے ذہن میں اپنے ماضی کا
ایک ایک لمحہ یوں مجسم ہونے لگا جیسے کسی اسکرین پر ان واقعات کی
فلم چلا دی گئی ہو۔ عسرت زدہ گھرانے میں بڑی ماں اور دو سوتیلے بھائیوں
کے ظالمانہ سلوک سے ماں کی خودکشی تک میں نے اختصار کے ساتھ
سارے واقعات اسے سنا دیے۔ وہ حیرت، صدمے اور بے یقینی
کے عالم میں میری کہانی سنتی رہی اور جب میں لاہور سے روانگی
کا ذکر کر کے خاموش ہوا تو وہ جھرجھری لے کر چونک پڑی۔

"یقین نہیں آتا۔" وہ غور سے میری طرف دیکھتے ہوئے بولی۔
"میں تو سمجھتی تھی کہ میری زندگی صدموں اور عدم تحفظ کا شکار رہی
ہے دوسروں کا ماضی ایسا نہیں ہو سکتا لیکن آپ مرد ہوتے ہوئے
بدترین امتحانات سے گزرے ہیں۔ سچ ہے کہ جب تک انسان
دوسروں کے دکھوں کی راکھ نہ کریدے اپنی یادوں کی چنگاریوں ہی
میں سلگتا رہتا ہے۔"

"وہ میری زندگی کا پہلا باب تھا۔" میں نے بھاری لہجے میں
کہا۔ "جو مکمل شکست پر ختم ہو گیا اور میں انسانیت کی اعلیٰ قدروں
کو فراموش کر کے محض زندہ رہنے کی حیوانی خواہش دل میں لیے
کراچی چلا آیا اور جرائم کے راستے پر پڑ گیا۔ بے یقینی کے اس دور
میں ایک شخص نے معقول مستقل آمدنی کا سنہرا خواب دکھا کر مجھے اپنے
چنگل میں لے لیا اور آج تک میں اسی کے لیے کام کرتا چلا آ رہا ہوں۔
فرق صرف اتنا ہے کہ پہلے میں چرس بیچتا تھا، اب ہیروئن کا کاروبار
چلاتا ہوں۔"

"تو وہ پلاسٹک فیکٹری؟" وہ مجسم سوال بن گئی۔

"ناجائز آمدنی کے لیے بھی ایک جائز آڑ سمجھ لو اسے۔" میں
نے بوجھل مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "اس کی داغ بیل بھی کالے دھن
ہی سے ڈالی گئی تھی اور آج وہ ایک باعتبار ادارہ ہے۔"

"آپ تنہا ہیں۔ جب ایک آبرومندانہ بنیاد قائم ہو گئی ہے تو
منشیات فروشی سے کنارہ کش کیوں نہیں ہو جاتے؟ یہ تو سب سے
بڑی لعنت ہے۔ اس کے شکار سسکتے ہوئے ڈھانچوں کی
طرح زندگی گزارتے ہیں۔ کیا ان کے بارے میں کبھی سوچا ہے،
آپ نے؟"

"اتنی شدت کے ساتھ تو نہیں۔ لیکن سوچا ضرور ہے۔" میں
نے کہا۔ "میں خود اکتا گیا ہوں۔ الگ ہونا چاہتا ہوں لیکن الگ نہیں
ہو سکتا۔ جس دن اس ارادے کا اظہار کر بیٹھا، شاید وہ میری زندگی
کا آخری دن ثابت ہو۔"

"اوہ...!" وہ گہرا سانس لے کر بولی۔ "تو کسی بڑے گروہ کے
چنگل میں پھنسے ہوئے ہیں آپ؟"

"مجھے آج تک بھی پتا نہیں چل سکا کہ میں کن لوگوں کے لیے کام کرتا ہوں۔ وہ بس ایک آواز ہے جس کی میں برسوں سے تعمیل کرتا چلا آرہا ہوں۔ نیچے والوں کو اچھی طرح جانتا ہوں، اوپر والوں سے لاعلم ہوں۔"

وہ پھر چونک پڑی۔ چند ثانیوں تک بے اعتباری سے میری طرف دیکھتی رہی پھر بولی۔ "وہ ایک آواز ہے ۔۔۔ اور آپ اس دن کالج کے فنکشن میں ایک آواز ہی سن کر چونکے تھے بلکہ میں خوفزدہ کہوں تو شاید غلط نہ ہوگا۔۔۔۔ تو کیا آپ کو سکندر علی کی آواز کی بنا پر شبہ ہوا تھا کہ وہی آپ سے کام لیتا رہا ہے؟"

"اب ہمارے راز مشترک ہیں، تمہارا اندازہ درست ہے۔" میں نے آہستگی سے کہا۔ "تمہارے کالج کے سوونیئر میں میری فیکٹری کا تعلق استعمال دیکھ کر وہ خائف ہوگیا تھا کہ کہیں میں نے اس کی تقریر سن کر اسے پہچان نہ لیا ہو۔ اسی شبے کی تصدیق یا تردید کے لیے اس نے ایک بہانہ تراش کر فنکشن کے بیرونی شرکا کی فہرست مرتب کرائی تھی اور تم نے فہرست سے میرا نام حذف کر کے مجھے ایک بہت بڑی دشواری سے بچا لیا ورنہ وہ میرے پیچھے لگ گیا ہوتا۔"

"ہم۔۔۔ مگر آپ نے تو حوصلہ افزائی کے بجائے اسے میری غلطی قرار دیا تھا۔" میرے پے در پے انکشافات نے اسے پریشان کردیا تھا۔ "مجھ سے یہاں تک کہا تھا کہ میں فہرست میں تصحیح کرادوں۔"

میں دھیمے سے مسکرایا۔ "وہ ایک چال تھی۔ میں نہیں چاہتا تھا کہ اس مرحلے پر تمہارے ذہن میں میری طرف سے کوئی شبہ پیدا ہو۔ تصحیح کا مشورہ دینے کے بعد دوسرے ہی سانس میں میں نے تمہیں اس کے مضمرات سے آگاہ کر کے روک بھی دیا تھا۔"

"اوہ خدا! تو اس کا مطلب ہے کہ سکندر علی بھیڑ کے روپ میں بھیڑیا ہے۔۔۔؟"

"شش۔۔۔" میں نے اسے درمیان ہی میں ٹوک دیا۔ "مردہ لوگوں کو برا نہیں کہتے۔"

"کیا۔۔۔ وہ مرگیا؟" وہ غیر ارادی طور پر تقریباً چیخ ہی پڑی۔ غنیمت یہ تھا کہ اس وقت اس سنسان گوشے کی ویرانی میں کچھ اور اضافہ ہوگیا تھا ورنہ آس پاس سے کوئی بھی اس کی آواز سن کر ہماری طرف متوجہ ہوسکتا تھا۔

"آج شام کے اخبارات میں اس کے قتل کی خبر موجود ہے۔" میں نے پرسکون لہجے میں کہا۔

"کس نے قتل کیا ہے؟" غزالہ کی سرسراتی ہوئی تجسس آمیز آواز میں خوف کا عنصر پیدا ہوگیا۔

"کوئی اور نہ وار کرتا تو شاید یہ کام میرے ہاتھوں سرانجام پاتا۔"

غزالہ کا ردعمل دیکھتے ہوئے میں نے اس مرحلے پر گفتگو سے گریز کرتے ہوئے بے پروایانہ لہجے میں کہا۔ "اگر پہلے ان لوگوں سے نجات دشوار ہے تو میں ان میں شامل رہتے ہوئے ان کی بیخ کنی کروں گا۔"

"اب تو اس کی ضرورت نہیں رہی ہوگی؟" اس نے متفکر لہجے میں کہا۔

میں اس کی خام خیالی پر ہنس دیا۔ "سکندر علی میرا سرپرست ہونے کے باوجود اس جماعت کا ایک مہرہ تھا۔ اس کی باگ ڈور کسی اور کے ہاتھ میں تھی۔ اب وہی میری توجہ کا مرکز بنے گا۔"

"مجھے اب تک یقین نہیں آرہا ہے کہ۔۔۔ میں کوئی خواب نہیں دیکھ رہی۔" وہ کھوئے ہوئے لہجے میں بولی۔ "آپ کی تو کہانی عجیب و غریب ہے۔ میرے لیے یہ بہت سنسنی خیز تجربہ ہوگا آپ کے ساتھ کسی گروہ میں شامل ہو کر اس کے مفادات کے خلاف کام کیا جائے۔"

میرے دل پر حسرت کی ایک لہر سی دوڑ گئی۔ اس نے چار الفاظ میں اپنی رضامندی کا اظہار کردیا تھا۔ میں نے انجن اسٹارٹ کیا اور کار واپسی کی راہ پر ڈالتے ہوئے بولا۔ "یہ روگ ہے، جو پس منظر میں خود اندھیرے میں رہ کر سارا کام چلا رہے ہیں۔ کوئی افتاد آئی تو نیچے والے اس کا شکار ہوتے ہیں۔ قانون ان کے سامنے بے بس ہے۔ انھیں بے دست و پا کر کے مجھے بہت خوشی ہوگی لیکن یہ بہت صبر آزما ہے۔ فی الحال ان کی صفوں میں اپنی جگہ برقرار رکھنے کے لیے مجھے ان کی ہدایات پر چلنا ہوگا۔۔۔"

"مجھے گھر کے قریب ہی اتار دیں۔ آج بہت دیر ہوگئی ہے۔" اس نے کہا۔ "لیکن کل شام میں گھر پر آپ کا انتظار کروں گی۔"

"تمہارے والدین کو اعتراض نہیں ہوگا؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔

"میں آج ہی انھیں اپنے فیصلے سے آگاہ کردوں گی۔ اس کا [illegible] ختم ہوگیا۔ اس کے بعد اعتراض کی کوئی گنجائش باقی نہیں رہ جائے گی۔ ان کا خوف اس وقت تک تھا جب تک [illegible]

تھوڑی دیر کی خاموشی کے بعد اس نے پھر میری مصروفیات کے بارے میں گفتگو چھیڑ دی اور میں اس کے سارے سوالات کے درست جوابات دیتا رہا۔ پوری گفتگو میں میں نے اس سے صرف ایک ہی بات چھپائی تھی کہ سکندر علی کا قاتل میں خود تھا۔ میرا خیال تھا کہ اس مرحلے پر اتنا بڑا انکشاف کہیں اس کا سارا جوش بھی ٹھنڈا نہ کردے۔

غزالہ سے اس دو ٹوک گفتگو نے میری کایا ہی پلٹ کر رکھ دی۔ [illegible] تو جب سے میں نے اسے پہلی بار اپنے دفتر میں

خود بخود رُک جاتا۔ اس طرح میری غیر موجودگی میں بگ مین آؤٹ پر میرے لیے ہدایات چھوڑی جا سکتی تھیں۔

ٹھیک دس بجے میں نے دھڑکتے دل کے ساتھ آپریشن آن کر دیا۔ وزلی ۔ آر ٹی آلے پر مختلف علامتی روشنیاں نمودار ہونے لگیں اور بند کمرے کی خاموش فضا میں ریڈیائی لہروں کا دھیما دھیما شور گونجنے لگا۔ مجھے یقین تھا کہ اس بار تنظیم کے بڑوں میں سے کوئی مجھ سے مخاطب ہونے والا تھا اور یہ میرے لیے ایک نیک شگون تھا۔

"بی ۔ ون کالنگ فار ڈی ۔ ون ۔ ۔ ۔ ۔ اوور" کچھ ہی دیر بعد ریڈیائی شور میں ایک دھیمی اور سپاٹ مردانہ آواز ابھری جس کا ایک ایک لفظ واضح تھا۔

"ڈی ۔ ون سپیکنگ سر! اوور" میں نے دھڑکتے دل کے ساتھ بٹن دبا کر اپنا جواب نشر کیا پھر فوراً ہی مجھے اپنی غلطی کا بھی احساس ہوا کہ مراتب کا تعین میں نے اپنے اندازے سے کیا تھا جس کی تصدیق سکندر علی سے ہوئی تھی جب کہ تنظیم کی طرف سے مجھے کچھ نہیں بتایا گیا تھا کہ آپس میں بڑے چھوٹے کی کیا شناخت ہوگی۔ بس اس رویے کا ایک ہی جواز ہو سکتا تھا کہ ڈی ۔ ون کے طور پر جب پہلے بی ۔ فور کو جواب دہ تھا لہٰذا بی ۔ ون بھی مجھ سے افضل ہو سکتا تھا۔

لیکن دوسری طرف سے میرے اس انداز پر توجہ نہیں دی گئی۔

"حالات ایک دم بگڑ گئے ہیں" اسپیکر پر وہی دھیمی اور سپاٹ آواز گونج رہی تھی۔ "بی ۔ فور کو ہلاک کر دیا گیا ہے۔ کچھ لوگ ہمارے پیچھے لگ گئے ہیں۔ اب سب کو محتاط رہنا ہوگا۔ کل نیشنل ہائی وے سے ٹرک نمبر آر صفر تین نو کے ذریعے ایک بڑی کھیپ آ رہی ہے۔ تمہارے آدمیوں کو ٹھیک پانچ بجے اٹھارہ میل سنگ میل پر سیاہ رومال لہرا کر اسے روکنا ہے۔ ڈرائیور مرغی اور دین کا حوالہ دینے والے کی ہدایات پر عمل کرے گا۔ اس مال کی فوری تقسیم کے بعد تم لوگوں کو کنارہ کش ہو جانا ہے۔ بقیہ ہدایات بعد میں ملیں گی۔ اس دوران تم ایم ۔ ٹی ۔ فوری ہیڈ کوارٹر پر شام سات بجے سے ساڑھے سات تک موجود رہو گے۔ ۔ ۔ ۔ اوور"

"میں سمجھ گیا سر!" میں نے سعادت مندانہ لہجے میں جواب دیا۔ "لیکن یہ نہیں سمجھ سکا کہ بی ۔ فور کے دشمن کون ہو سکتے ہیں۔ ویسے آج شام کے اخبارات میں سکندر علی کے قتل کی خبر شائع ہوئی ہے۔ ۔ ۔ اس سے تو بی ۔ فور کا کوئی تعلق نہیں تھا؟ اوور"

"شاید تمہیں یہ سن کر حیرت ہو کہ وہی تمہارا بی ۔ فور تھا۔"

بی ۔ ون کا جواب سنتے ہی میرے لبوں پر آسودہ مسکراہٹ پھیل گئی۔

"اس نے اپنی ایک بڑی غلطی کی سزا بھگتی ہے۔ اگر اس کا منہ بند نہ کر دیا جاتا تو شاید قانون بھی اس تک نہ پہنچ پاتا۔ اب فکر اس بات کی ہے کہ قتل سے پہلے اس نے بی ۔ فور سے نجانے کیا کچھ اگلوا لیا ہو۔ ۔ ۔ ۔ اوور"

میرے لیے یہ سمجھنا دشوار نہیں تھا کہ فیصلہ اتنا کہنے کا کیا مطلب تھا۔ بی ۔ ون کو خلش تھی کہ اس نے یا اس سے اوپر والوں نے فوری سزا کے بجائے سکندر علی کو زندہ کیوں رکھا۔ طارق کی طرح اسے بھی مار دیا گیا ہوتا تو کم از کم باہر کا کوئی آدمی پر ہاتھ ڈالنے میں کامیاب نہ ہو سکتا۔

"ہم محتاط رہیں گے سر!" میں نے جواب دیا۔ "طارق کے بعد ہم کو دوسرا صدمہ پہنچا ہے۔ اوور"

"طارق معمولی آدمی تھا" لہجہ قدرے بگڑ گیا۔ "اس کا معاملہ پہ صحیح فیصلہ کر لیا گیا تھا۔ بی ۔ فور کی اہمیت کسی فوری فیصلے میں مانع رہی۔ بہرحال ان باتوں سے تمہارا کوئی تعلق نہیں۔ تم اپنے کام سے کام رکھو۔ حالات کی نزاکت کے پیش نظر تمہیں فوری عہدہ ترقی دیے جا رہے ہیں۔ اب تم براہ راست میرے تابع ہو گے۔ بی ۔ ون تمہاری ہدایات اور مشوروں کے مطابق تم سے تعاون کرتا رہے گا۔ نچلے درجے پر مال کی تقسیم کا کام ڈی ۔ فور کے سپرد کر دو۔ اب تم بی ۔ فور اور وہ ڈی ۔ ون کہلائے گا لیکن اسے اپنا نمبر تبدیل کرنے کی ضرورت نہیں۔ وہ بدستور دوسرے لوگوں سے براہ راست کام لیتا رہے گا۔ ۔ ۔ ۔ اوور"

"لیکن فی الحال تو کل کی کھیپ کے بعد کوئی کام ہی نہیں رہ جائے گا۔ ۔ ۔ ۔ اوور"

"ڈی ۔ فور کے نیچے والوں کو اس صورت حال کا اندازہ ہونا چاہیے۔ انہیں خوب صورتی سے الجھائے رکھنا ہوگا۔ یہ معاملہ میں تمہاری صوابدید پر چھوڑتا ہوں۔ اس وقت شہر میں سکون ہے لیکن ایڈیکشن کیور سوسائٹی جیسی انسدادی سرگرمیوں میں تیزی آ رہی ہے۔ سرکاری لیول پر بھی اسے تسلیم کیا جا رہا ہے۔ تمہیں معلومات دے کر اس میں رسوخ حاصل کرنا ہے۔ سکندر علی کا تعلیمات سے گہرا رابطہ رہا ہوا تھا۔ فرصت کے اوقات میں تم ادھر توجہ دینے کے ساتھ اگلے راؤنڈ کے لیے مادی تیاری کرو کیوں کہ اگلے ہفتے مال روانہ ہونا ہے۔ اوور"

"بہتر سر!" میں نے جلدی سے کہا۔ "شاید آپ کو ماہرین کے اجلاس کی رپورٹ مل گئی ہوگی۔ وہاں جرمن نمائندے نے انکشاف کیا تھا کہ ڈاکٹر ولن ۔ جے ۔ ڈالٹن کو موسن خان کے لیے کام پر آمادہ کرنے والی برطانوی نژاد لڑکی کا نام ویرا لانیڈ تھا جب کہ اس نے مجھ سے معاملات طے کرنے والی کا بھی یہی نام بتایا تھا۔ یہ بات میرے ذہن میں کھٹک رہی ہے۔ اوور"

"سوچنا اچھی بات ہے لیکن تم فضول بات پر سر کھپا رہے ہو"

کے لیے والی فرضی نام سے سفر کر رہی تھی۔ اگر ایسے پاؤڈر والا پارسائی ہو من جانا جیسے لوگوں تک ہوتی تو وہ بم سے کاروبار درہم برہم ہوتے۔

اس کا جواب منطقی تھا لیکن میرا ذہن اس عجیب و غریب باہمیت کو اتفاق تسلیم کرنے پر پھر بھی آمادہ نہ ہو سکا جس کے پیچھے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ اس بات کو اہمیت دینے کو تیار نہیں لہٰذا میں نے مزید کسی سوال کا ارادہ ترک کر دیا۔

"شاید تم نے غور نہیں کیا کہ اس اجلاس میں شروع سے آخر تک بے معنی گفتگو ہوتی رہی۔" وہ کہہ رہا تھا "بڑی طاقتوں کا بس چلے تو دنیا میں رونما ہونے والی قدرتی آفات کا الزام بھی ایک دوسرے پر عائد کرنے لگیں۔ اب تم ایک نمبر نوٹ کر لو۔ یہ لاہور کا نمبر ہے۔"

اس کے الفاظ سنتے ہی میرا دل کھوپڑی میں دھڑکنے لگا۔ اور جب اس نے نمبر بتایا تو میں حیران رہ گیا کیونکہ اس نمبر پر میں ایک بیمار اور عمر رسیدہ عورت سے بذاتِ خود گفتگو کر چکا تھا۔ "اس پر انتہائی ہنگامی ضرورت کے تحت رات ایک سے تین بجے تک پاس ورڈ کے تحت کوئی بھی پیغام دے کر ہدایات لے سکتے ہو۔۔۔۔ خیال رہے کہ یہ نمبر بدترین حالات میں رہنمائی کے لیے ہے۔ بلاوجہ رابطے کی کوشش کرو گے تو عتاب کو دعوت دو گے۔ عام حالات میں ایم۔ٹی۔ جوری ہینڈ اوور پر مجھ سے بات کر سکتے ہو۔"

ان ہی موضوعات پر مختصر سی وضاحتی گفتگو کے بعد سی۔ ون نے سلسلہ منقطع کر دیا۔

میرے لیے وہ کال بہت اہم ثابت ہوئی تھی۔ سب سے اہم بات یہ تھی کہ سکندر علی کے قتل نے انہیں بوکھلا کر رکھ دیا تھا اور وہ محفوظ ما تقدم کے طور پر کاروبار سے عارضی طور پر دستبردار ہونے کے لیے تیار ہو گئے تھے لیکن ان کے عزائم بدستور بلند تھے۔ دوسری طرف وہ لائیڈ کے نام کی دو جگہ موجودگی نے مجھے جس الجھن میں ڈالا تھا وہ دور ہو جانی چاہیے تھی لیکن سی۔ ون نے اسے جس سرسری انداز میں جھٹلانے کی کوشش کی تھی اس سے ظاہر ہوتا تھا کہ وہ عقل سے بالکل عاری ہے مگر وہ تنظیم کا ایک تیسرے درجے کا رکن تھا۔ اپنے نازک فرائض کی بنا پر اس کی ذہانت میرے تجربے سے بالاتر تھی۔ اس سے ایک ہی نتیجہ اخذ کیا جا سکتا تھا کہ وہ مجھے اس راز میں شریک کرنے پر آمادہ نہیں تھا۔ وہ لائیڈ اور اس کی سرگرمیاں اس وقت میرے لیے ثانوی نوعیت کی تھیں۔ زیادہ اہمیت اس بات کی تھی کہ ان لوگوں کا طریقہ کار بتدریج سامنے آ رہا تھا۔ شہر میں باہر سے مال کی ترسیل براہ راست سی۔ ون کی ذمے داری تھی۔ شہر پہنچنے تک ڈرائیوروں کو بھی علم نہ ہوتا کہ وہ دوسرے سامان میں چھپی ہوئی ہیروئن کہاں پہنچا رہے ہیں بلکہ مجھے تو یہ بھی شبہ ہونے لگا تھا کہ ڈرائیور کو کچھ خاص تھیلوں کا علم تو ہو سکتا تھا۔ لیکن یہ معلوم نہ رہا ہو کہ وہ بالائی علاقے سے ان تھیلوں میں کیا لے کر چلا ہے پھر شہر سے اشارا سیل پہ سی۔ ون کے آدمی ڈرائیور سے مل کر کسی محفوظ مقام پر مال کے تھیلے حاصل کر لیتے اور ان ہی میں سے کوئی وہ مال جیوا ہاؤز میں جہانگیر کے حوالے کر دیتا۔ ایک طرف پولیس، آبکاری اور دوسرے سرکاری محکموں کی زد سے محفوظ رہتے ہوئے یہ غیر قانونی مشاغل جاری تھے اور دوسری طرف ایڈیشن کیور سوسائٹی جیسے نیک نام اداروں میں گھس کر سرکاری اور نجی رجحانات پر کڑی نگاہ رکھی جا رہی تھی۔

مجھے محسوس ہو رہا تھا کہ عزائم میرے ساتھ تعاون کر کے اس صورت حال سے لطف اندوز ہو گی اور اس کے ساتھ تعاون کر کے میں اس تنظیم میں آخر کار ایسے منصب تک پہنچنے میں کامیاب ہو جاؤں گا جہاں میرے ایک اشارے پر سارا نظام درہم برہم ہو کر رہ جائے گا۔

اے۔ ٹو کے بارے میں بھی معاملہ صاف ہو گیا تھا۔ شاید سکندر علی کو بھی وہ نمبر کسی آڑے وقت کے لیے دیا گیا تھا لیکن میں اس کی ڈائری سے وہ نمبر اے۔ ٹو۔ نمبر لاہور کا تھا۔ اس کا مقصد تھا کہ خود کو مریض اور تنہا ظاہر کرنے والی عورت کا دامن صاف نہیں تھا۔ اس نے مجھ سے خود کہا تھا کہ وہ کسی مرد کے بغیر اس نمبر والے مکان میں رہتی ہے اور میں اس کے التجا آمیز لب و لہجے سے دھوکا کھا گیا تھا۔ رات کے ایک سے تین بجے کے دوران یا تو وہ خود اے۔ ٹو کے روپ میں پیغامات وصول کر لیتی تھی یا پھر رات کی تاریکی میں اس کا کوئی سرغنہ سا وہاں پہنچ کر اپنے معمولات نمٹاتا تھا۔ صورت حال جو بھی رہی ہو سی۔ ون کے علاوہ ایک اور چہرہ میرے سامنے بے نقاب ہو چکا تھا۔ اب یہ میری سہولت پر منحصر تھا کہ میں اس پہ کب ضرب لگانے کا فیصلہ کروں۔ جہاں تک ناتھین سنڈیکیٹ لمیٹڈ نامی کاروباری ادارے کا تعلق تھا۔ میں نے اسے بھلا دیا تھا۔ اس کے بارے میں لاہور پہنچے بغیر چھان بین آسان نہیں تھی۔

ایم۔ٹی۔ جوری ہینڈ اوور سے منسلک کال ریکارڈر آن کر کے میں نے وہیں سے اپنے آپریشن ہیڈ سی۔ ون سے رابطہ قائم کیا اور اسے اگلے دن آنے والے مال کے بارے میں بتاتے ہوئے یہ واضح کر دیا کہ مال دس بجے جیوا ہاؤز پہنچا دیا جائے کیونکہ جہانگیر سے اگلی رات آٹھ بجے سے پہلے معمول کے مطابق رابطہ پیدا کرنا ممکن نہیں تھا۔

سی۔ ون نے میری ہدایات بہت سکون سے سنیں۔ اس کا کوئی جواب ایسا نہیں تھا جس میں بالا دستی کے خاتمے کی جھلاہٹ پوشیدہ ہوتی۔ نہ ہی اس نے یہ جاننے کی کوشش کی کہ مقررہ وقت پر کال وصول کر سکا تھا یا نہیں اور اگر بات ہوئی

بھی تو اس کا موضوع کیا رہا تھا۔ اس سے بات کرنے کے بعد میں تین نمبر کمرے سے نکل آیا۔

میں اپنے خیالات کی رو میں کھویا ڈرائنگ روم میں پہنچا تو میرے قدم زمین میں گڑ کر رہ گئے کیونکہ کمرے کے وسط میں جیوا لاڈز کا ایک محافظ مجھ پر پستول تانے کھڑا تھا۔

"تین نمبر ممنوعہ علاقہ ہے ڈپٹی صاحب! تم ادھر کیوں گئے تھے؟" اس نے سرد اور لاتعلقانہ لہجے میں سوال کیا۔

اسے پستول بدست دیکھ کر پہلے تو میری کھوپڑی ہی بھڑک اٹھی تھی لیکن اس کا سوال سنتے ہی میرا غصہ اُبلنے سے پہلے ٹھنڈا پڑ گیا۔ "اگر وہ ممنوعہ ہے تو تم نے اندر داخل ہوتے ہوئے مجھے روکنے کی کوشش کیوں نہیں کی؟"

"احکام سب کے لیے ہیں۔" وہ اسی لہجے میں بولا۔ "ہمیں علم نہیں تھا کہ تم خلاف ورزی کی نیت سے ادھر آئے تھے۔ مجھے افسوس ہے کہ اب تمہیں باس کی آمد تک یہیں ہماری قید میں رہنا ہوگا۔"

"میں پورے اختیار کے ساتھ تین نمبر میں گیا تھا۔" اپنی غلطی کا احساس کرتے ہوئے میں نے نرم لہجے میں کہا۔ "جہانگیر سے بات کر لو تمہیں خود ہی غلط فہمی کا اندازہ ہو جائے گا۔"

"ہمیں ان کے گھر فون کرنے کی اجازت نہیں ہے۔" وہ سپاٹ لہجے میں بولا۔ دوسرا اس کے قریب مشینی انداز میں خاموش اور ساکت کھڑا ہوا تھا۔ مجھے اپنی حماقت پر تاؤ آنے لگا۔ اگر میں جہانگیر کا پیغام ملتے ہی جیوا لاڈز کی طرف دوڑ لگانے سے پہلے جہانگیر سے بات کر لیتا تو وہ محافظوں کو باخبر کر دیتا اور یوں سبکی کی نوبت نہ آتی۔

"میں بات کرتا ہوں اس سے۔" میں نے فیصلہ کن لہجے میں کہا اور فون کی طرف بڑھ گیا۔

نمبر ملتے ہی دوسری طرف سے ریسیور اٹھا لیا گیا۔ بولنے والا جہانگیر خود تھا۔ میں نے بلا کسی تمہید اسے بتا دیا کہ میں اس وقت جیوا لاڈز کے کمرہ نمبر تین میں داخلے کے جرم میں محافظوں کی حراست میں ہوں۔

"تم وہاں کیوں گھسے؟" جہانگیر کی آواز میں تشویش آ گئی۔ "وہ ممنوعہ علاقہ ہے۔ غنیمت ہے کہ سلمیٰ اس وقت لاہور سے آئے ہوئے کچھ مہمانوں کے ساتھ فلم دیکھنے گئی ہوئی ہے ورنہ میں تم سے کھل کر بات بھی نہ کر پاتا۔"

"حکم کی تعمیل کی ہے میں نے۔" میں نے کنکھیوں سے چند قدم دور کھڑے ہوئے محافظوں کی طرف دیکھتے ہوئے کہا پھر آواز دھیمی کر کے بولا۔ "تم چاہو تو تصدیق بھی کر سکتے ہو.... شاید میرے لیے کسی خطرناک کام کا آغاز ہو چکا ہے۔"

"یہ یاد رکھنا کہ غلط بیانی ثابت ہو گئی تو میں خود تمہیں [illegible] لوں گا۔" اس کا لہجہ تنبیہ آمیز ہو گیا۔ "میں تمہاری کسی حرکت [illegible] سے اپنی گردن نہیں پھنسواؤں گا۔"

"تم بے فکر رہو۔ غلط بیانی ثابت ہو تو گولی [illegible]" میں نے پُراعتماد لہجے میں کہا۔

ریسیور پہ جہانگیر کا ایک گہرا سانس ابھرا پھر آواز [illegible] "ریسیور ان سے کو دے دو۔"

فوراً ریسیور کان سے لگا کے چند سیکنڈ تک دوسری طرف [illegible] ہدایات سنتا رہا پھر ریسیور کریڈل پر رکھ دیا۔

اس کے چہرے کے تاثرات دیکھ کر اس کے ساتھی نے [illegible] اپنا پستول جھکا لیا اور وہ تیزی سے باہر نکلتا چلا گیا۔

جہانگیر نے میری ہمدردی میں مجھ سے کسی خطرناک [illegible] کر کے میرے لیے ایک ایسا جواز فراہم کر دیا تھا جو اس [illegible] نمبر تین میں میرے داخلے کا مؤثر جواز بن گیا تھا ورنہ دوسری صورت [illegible] جہانگیر میری طرف سے کھٹک سکتا تھا۔ یہ سوچتے ہوئے میں [illegible] چلاتے ہوئے پہلے موڑ سے گھوما تو ایک اسٹریٹ لائٹ کے [illegible] ویران سڑک پر ایک عورت کو کھڑے دیکھ کر چونک پڑا اور [illegible] لمحے میرے دل کی دھڑکنیں تیز تر ہو گئیں کیونکہ وہ چہرہ [illegible] میرا شناسا تھا بلکہ وہ ہاتھ ہلا کر گاڑی رکوانے کی کوشش کر رہی تھی۔

وہ علاقہ اتنا مصروف اور محفوظ نہیں تھا کہ آدھی رات کے [illegible] کوئی جوان عورت ویران سڑک پہ پیدل تنہا نکل پڑنے کی جرأت [illegible] اگر وہ کسی سے مل کر لوٹ رہی تھی تو اس کے میزبانوں کو عورت [illegible] کے ناتے اس کے ساتھ گزار کر اتنی اخلاقی مروت برتنا چاہیے تھی کہ اسے کچھ دور مصروف شاہراہ تک چھوڑ دیتے جہاں سے [illegible] سواری مل سکتی تھی۔ میرے لیے یہ فرض کرنا محال تھا کہ [illegible] اس آبادی میں اس کے ملاقاتی اس وقت اپنے اخلاق کے مظاہرے کے لیے کسی کار سے محروم رہے ہوں گے۔

جیوا لاڈز سے یوں تو شہر جانے والی معروف شاہراہ کے کئی راستے تھے لیکن وہاں سڑکیں خراب تھیں یا راستہ طویل [illegible] اس وجہ سے جیوا لاڈز میں آمد و رفت کے لیے کچھ مخصوص مراعات [illegible] وہی راستہ اختیار کرتا تھا۔ مجھے فوری طور پر یہی خیال ہوا کہ وہ [illegible] واپسی کے انتظار میں وہاں کھڑی تھی اور اس نے میری گاڑی [illegible] کو ہی روکنے کا اشارہ کیا تھا۔

اس کا مقصد جو کچھ بھی ہو، اسے پہچانتے ہی سب [illegible] میں تجسس بیدار ہو چکا تھا۔ میں نے اس کے قریب گاڑی [illegible] کر کے [illegible] سیٹ کی کھڑکی کا شیشہ اتار دیا۔

تھے۔ اس تھکا دینے والی دوہری مشقت کے باعث
... ماحول سے بغاوت اور فرار کے رجحانات
پنپنے لگے تھے۔ یہی وجہ تھی کہ دوسرے کالجوں کے مقابلے
منشیات کے عادی طلبا کی تعداد قابل ذکر تھی اور وہ صرف
استعمال کرتے تھے جو انہیں باہر سے خریدنا پڑتی تھی۔
جیا سے پہلے ہیروئن کے اثرات کی کہانیاں ان کا ...
... نہیں لہٰذا جب طلبا نے اس بالا نشین نشے کو اپنے
موجود پایا تو خود بخود ہی اس کی طرف راغب ہو گئے جس
میں ان دنوں حامد سومرو اور ... کے کارندوں میں اہمیت
... لگا تھا۔

بہت محنتی اور قابل اعتماد لڑکا ہے سر! ... اس
چیز سے بہت متاثر ہے۔ اس میں آگے بڑھنے کی
لگن موجود ہے۔ اوور۔" جہانگیر نے اپنے ماتحت کی
کے سامنے مجھے بولنے کا موقع فراہم کر دیا۔
"گڈ۔" میں نے اس کی کوششوں کو سراہتے ہوئے کہا۔
... کا جانے کے لیے کارآمد ثابت ہو سکتا ہے لیکن
... بھول جاؤ کیونکہ شہر میں حالات مخدوش ہو گئے
... رات دس بجے ... ہاؤس میں ایک اور بڑی عجیب
... کی صورت میں پیش آ رہی ہے۔ اس کی تفتیش نے
... کام تک تم کنارہ کش ہو گے... اوور۔"
"او کے سر!" جہانگیر کی آواز ابھری جس میں ہلکی سی
... ابھر آئی تھی۔ "کیا یہ حکم صرف میرے لیے ہے سر؟"

... دل ہی دل میں اس کی حالت کے بارے میں سوچ
پڑا۔ مخدوش حالات کے حوالے سے میری ہدایت اس
... ذہنی تشویش کا باعث بن سکتی تھی کیونکہ طارق کو
... کے باعث سب سے پہلے الگ تھلگ کیا گیا تھا پھر
... کو صاف کر دیا گیا تھا۔ جہانگیر یہ سوچنے میں قطعی
... تھا کہ کہیں اپنی کسی لغزش کی بنا پر وہ کسی کی نگاہ
میں آ گیا ہو اور اسی بنیاد پر فی الحال اسے سرگرمیوں سے
باہر رکھا جا رہا ہو۔
"تم سے متعلق سب لوگ اس ہدایت پر عمل کریں گے" میں
نے ... کر دی۔ ... کی سنجیدہ آواز میں بولا "اسی
لیے تمہارے منصب میں اضافہ کیا جا رہا ہے۔ اب تم
... کہلاؤ گے۔ آج سے میرا گارڈ ... فوری ہو گا۔ اس
... تک محدود رکھے گئے اور اب میرے علاوہ کسی
کی حیثیت میں تمہارا رابطہ نہیں ہو سکے گا۔ اوور۔"

"میں سمجھ گیا سر!" جہانگیر کی آواز میں یک بیک مسرت
آمیز ارتعاش پیدا ہو گیا۔ "اس اعتماد اور عزت افزائی کے لیے
میں شکر گزار ہوں۔ میں کوشش کروں گا کہ میری وجہ سے کہیں
کوئی دشواری پیدا نہ ہو۔ اوور۔"
"لیکن میں یہ نہیں سمجھ سکا کہ تم نے آخر اپنے گھر پر
حفاظتی انتظامات میں اچانک اضافہ کیوں کیا ہے؟ تمہارے
احاطے میں رات بھر چراغاں کی سی کیفیت رہتی ہے۔ تم کس
سے خوفزدہ ہو؟ اوور۔"
جہانگیر کا جواب فوراً نہیں آیا۔ لائن پر چند ثانیوں کے
لیے سکوت چھا گیا پھر اس کی بوکھلائی ہوئی آواز ابھری۔ "میں...
میں کسی سے خوفزدہ نہیں ہوں سر! بس ایسے ہی خیال آ گیا
تھا کہ بڑھتے ہوئے کاروبار کی بنا پر پارٹی میں کچھ نادیدہ دشمن
بھی پیدا ہو سکتے ہیں جن سے تحفظ کا بندوبست ہونا چاہیے۔
ہیروئن سے بہت سے لوگوں کا دھندا بری طرح متاثر ہوا
ہے جن کی مارکیٹ گر گئی ہے... بعض لوگوں نے تو یہ کھوج
لگانے کی کوششیں شروع کر دی ہیں کہ سستی وافر ہیروئن
کہاں سے مل سکتی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ تھوڑے ہی عرصے میں
کچھ اور لوگ بھی میدان میں آ جائیں۔ اوور۔"
"یہ سب درست ہے لیکن اس طرح حفاظتی انتظامات کر کے
تم نے اپنے گمنام دشمنوں پہ اپنا خوف ظاہر کر دیا ہے۔ گھر کو
قلعہ میں تبدیل کر کے تم خطرات کا سدباب نہیں کر سکتے۔ وہ گھر
سے باہر تم پہ وار کر سکتے ہیں۔ اوور۔"
"میں اس بارے میں بھی سوچ چکا ہوں سر!" اس کی آواز
میں تشکر کا عنصر پیدا ہو گیا۔ "میں چند روز میں اپنی کار تبدیل
کرنے والا ہوں۔ بلٹ پروف شیشوں والی ایک کار کا سودا ہو گیا
ہے۔ وہ چند روز میں بندرگاہ سے کلیئرنس ہوتے ہی مجھے ڈلیوری
مل جائے گی۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ مجھے یہ فکر کیوں دامن گیر ہو
گئی ہے؟ اوور۔"
"شاید طارق کی موت نے تمہارے اعصاب پر اثر ڈالا
ہے۔ رفتہ رفتہ اعتدال پہ آ جاؤ گے۔ بلٹ پروف کار میں کوئی
حرج نہیں۔ وہ تمہارے وقار میں اضافہ کرے گی لیکن میرا مشورہ
ہے کہ مسلح محافظوں کو ہٹا دو۔ چراغاں کی بھی ضرورت نہیں۔ گھنے
اندھیرے میں بھی اجنبی کی بو پہ حملہ کر بیٹھتے ہیں۔ میں ہرگز یہ
پسند نہیں کروں گا کہ میرا کوئی آدمی اپنی کسی بے اعتدالی کی وجہ
سے دوسروں کی توجہ کا نشانہ بنے۔ کبھی کبھار سب سے آدمی بھی
صرف اسی لیے تمہارا تعاقب کرتے ہیں کہ تمہاری نقل و حرکت
کی آزادی کا یقین ہو جائے جس دن کوئی تمہاری طرف متوجہ

خفگی نمودار ہوا جس کی آنکھوں میں شکوک و شبہات کی
پرچھائیاں لہرا رہی تھیں۔
"کرنل ندا رشیدی صاحب؟" میں نے اس کی جھینپی ہوئی
سی مسکراہٹ کے جواب میں بوکھلا کر کہا۔ اس کے تیور
دیکھ کر ہونٹوں میں غزالہ کا نام بھی زبان پر لانے کی جرأت نہ کر
سکا تھا۔
"میں ہی ہوں۔" وہ مجھے سر سے پیر تک گھورتے ہوئے
سخت آواز میں بولا۔ "کیا بات ہے؟"
میرے دل کی دھڑکنیں یک بیک تیز ہو گئیں۔ آثار
ایسے تھے جیسے میرا انٹرویو پھاٹک پر کھڑے کھڑے ہی
ہو جائے گا۔ اگر وہی غزالہ کا باپ تھا تو مجھے امید نہیں رہی تھی
کہ غزالہ اس سے اپنی بات منوا سکی ہوگی۔
ناامیدی کی اس لہر نے مجھے حوصلہ دیا۔ اگر نامراد واپس لوٹنا
ہے تو میں چوہے کی طرح دم دبا کر کیوں لوٹوں؟ "غزالہ میری دوست
ہیں۔ انہوں نے مجھے چائے پر بلایا ہے۔"
"ہوں۔" اس کے حلق سے ایسی خوفناک غراہٹ ابھری جیسے
[illegible] کے روبرو اپنے کسی سنگین جرم کا اعتراف کیا ہو۔
اسی لمحے میری نگاہ محل میں تانگی کی طرف دوڑ گئی کیونکہ غزالہ
[illegible] نمودار ہوئی آئی تھی اور بے پروائی سے اپنے باپ کے
پہلو میں کھڑی ہو گئی تھی۔ اس نے زیر لب مسکرا کر مجھے سلام
کیا پھر اپنے باپ سے مخاطب ہو گئی۔ "یہ تمیزی ہیں ڈیڈی!
جن کا میں نے آپ سے ذکر کیا تھا۔" پھر باپ کی خشمگیں
نگاہیں دیکھ کر میری طرف گھوم گئی۔ "اندر آئیے نا۔ آپ باہر
کیوں کھڑے ہیں؟"
"غزالہ!" کرنل ندا رشیدی غصیلے لہجے میں غرایا۔ "تم اندر
جا کر اپنی ماں کے پاس... یہ میرے ساتھ آتے ہیں۔"
غزالہ نے بے بسی سے میری طرف دیکھا پھر سر جھکا کر پیر پٹختی
ہوئی اندر چلی گئی۔
وہ خاموشی سے کھڑا رہا شاید غزالہ کے اندر روپوش
ہونے کا منتظر تھا۔ اس کی پشت مکان کی طرف تھی لیکن میں
کھلی کھڑکی سے اندر تک دیکھ سکتا تھا۔ غزالہ نے
رک کر پلٹ کر میری طرف دیکھا اور نگاہیں چار
ہونے پر ہاتھ ہلا کر مجھے اندر چلے آنے کا اشارہ کیا۔ کرنل
رشیدی میری آنکھوں میں پیدا ہونے والی چمک بھانپتے
ہی پشت پر کسی گڑبڑ کا احساس کر کے تیزی سے پیچھے
مڑا لیکن اس اثنا میں غزالہ ایک دروازے میں غائب
ہو چکی تھی۔

"آؤ۔" اس نے مڑ کر میری طرف دیکھے بغیر کہا اور اندر
داخل ہو گیا۔ میں نے بھی اس کی تقلید کی۔ غزالہ کو دیکھ لینے
کے بعد میری گھبراہٹ زائل ہو چکی تھی اور میں یک بیک
اس صورت حال سے لطف اندوز ہونے لگا تھا۔
ڈرائنگ روم سادگی لیکن قرینے سے سجا ہوا تھا۔ غزالہ
کا باپ اندر جا کر شاہانہ انداز میں ایک صوفے میں دھنس گیا۔
جب چند ثانیوں تک اس نے مجھے بیٹھنے کی پیشکش نہیں کی
تو میں بھی ڈھٹائی کے ساتھ اس کے مقابل جم گیا۔
وہ مجھے پرخیال انداز میں گھورتے ہوئے ناخن سے تنے
سگار کا گوشہ کریدتا رہا پھر سر جھکا کر سگار سلگانے کے بعد
پہلی مرتبہ نرم لہجے میں مجھ سے مخاطب ہوا۔ "کل مجھے غزالہ سے
معلوم ہوا لیکن تم نے اچھا نہیں کیا۔ وہ میری اکلوتی بچی ہے
میری آرزو تھی کہ اپنی پسند سے دیکھ بھال کر اس کی شادی
کرتے لیکن کل میں اس کی زبان سے اس کا فیصلہ سن کر بھونچکا
رہ گیا۔ وہ تم سے بہت زیادہ متاثر معلوم ہوتی ہے ورنہ
اختلاف کے باوجود آج تک کبھی میرے سامنے زبان کھولنے کی
جرأت نہیں کر سکی تھی۔"
میرے دل میں خیال آیا کہ اولاد کے ساتھ آمرانہ سلوک
کے بارے میں اسے ایک ہلکا سا لیکچر دے ڈالوں۔ اسے بتاؤں
کہ ناسمجھ والدین بچوں کے ساتھ ایسا سلوک کر کے والدین ذہنی طور
پر انہیں بالکل تنہا اور لاچار چھوڑ دیتے ہیں جس کا نتیجہ یہی
نکلتا ہے کہ ہمدردی اور محبت کا میٹھا بول ادا کر دوست بن کر
ان کے دلوں میں اتر جاتا ہے لیکن میں خاموش رہا۔ مجھے
بڑی شدت سے یہ احساس تھا کہ اس وقت میں ایک ایسی
لڑکی کے دل شکستہ باپ سے مخاطب ہوں جو اپنے انتخاب کا
فیصلہ صادر کر چکی تھی۔
"تم کرتے کیا ہو؟" وہ مجھ سے پوچھ رہا تھا۔
"ایک چھوٹی سی پلاسٹک فیکٹری ہے میری۔" میں نے
ٹھہرے ہوئے لہجے میں سنجیدگی کے ساتھ کہا۔
"صورت سے تعلیم یافتہ اور سلجھے ہوئے آدمی معلوم
ہوتے ہو۔" اس کی زبان سے پہلی مرتبہ وہ تعریفی الفاظ
سن کر مجھے تسلی ہوئی کہ غزالہ کی محنت بالکل ہی رائیگاں نہیں
گئی تھی بلکہ وہ کسی حد تک اپنے ادھیڑ عمر باپ کے دل
میں اترنے میں کامیاب ہو گئی تھی۔
"کیا تم نے اپنا فیصلہ سوچ سمجھ کر کیا ہے؟" تعریف کے
بعد وہ پوچھ رہا تھا۔
"سوچ سمجھ کر نہ کیا ہوتا تو شاید آپ کے روبرو حاضر

"بیٹی تھا! اس نے خود کو زخمی کر لیا ہے... " شاید اس کے چہرے
پر بے بسی اور تشویش کے سائے لرزاں تھے۔ آنکھوں میں جھلکی نمی
جیسے بیٹی میں کرو اور درد سے پہلے تنہائی میں رو دی گئی ہو۔
کمرے کا دروازہ مقفل تھا اور چابی باہر ہی دیوار پر لٹکی
ہوئی تھی۔ کرنل نے پھرتی سے دروازہ کھولا اور میں اس کے ساتھ
ہی کمرے میں گھس گیا۔ ایک خوبصورت اور صحت مند نوجوان
گھٹنوں میں سر دیے چت پڑا ہوا تھا اور اس کی پیشانی سے
تازہ خون بہہ رہا تھا۔ اس کی آنکھوں میں دہشت ناک ویرانی
پھیلی تھی جس میں دکھ یا تکلیف کا کوئی احساس نہیں تھا۔ اس
کا لباس صاف ستھرا تھا لیکن قمیص کی ایک آستین پھٹی ہوئی تھی۔ کمرے
کے ایک گوشے میں اسفنج کا نرم گدا بچھا ہوا تھا لیکن چادر چھینی یا
تبدیل ہو چکی تھی۔ تکیہ پھٹا ہوا تھا اور اس کی روئی پورے کمرے
میں بکھری ہوئی تھی۔

"کامران... کامران بیٹے!" بوڑھے کرنل نے نوجوان کے
پاس فرش پر اکڑوں بیٹھ کر دردمندانہ لہجے میں اسے پکارا لیکن
وہ بدستور اسی لاتعلقانہ انداز میں فرش پر پڑا چھت کو گھورتا رہا
جیسے اس کی سماعت کام نہ کر رہی ہو۔

کرنل نے بے بسی سے میری طرف دیکھا "کسی کو نہیں پہچانتا۔
صرف غزالہ سے باتیں کر لیتا ہے۔"

میں نے توجہ آمیز نگاہوں سے اسے دیکھتے ہوئے اس کا بازو
پکڑا تو وہ اچھل کر فرش سے یوں اٹھتا چلا گیا جیسے بے خیالی میں اس
کا ہاتھ کسی ننگے تار سے جا لگا ہو۔ وہ بندر کی سی پھرتی سے میری طرف
بڑھا، اس کی آنکھوں میں وحشیانہ چمک کوندی تھی۔ میری چھٹی حس
نے فوراً ہی خطرے کا اعلان کر دیا۔ اگر میں اس کا حملہ روکنے کے
لیے بروقت تیار نہ ہوتا تو وہ اپنے بے پناہ زور میں مجھے پچھلی
دیوار تک گھسیٹتا چلا جاتا۔ وہ جیسے ہی مجھ پر جھپٹا میں نے اپنے
بازو اس کے گرد ڈال کر اسے اپنی بانہوں میں دبوچ لیا۔

میری سخت گرفت میں وہ ایک دو بار تڑپا اور پھر اس کے
اعصاب ڈھیلے پڑتے چلے گئے۔ اس نے میرے سینے سے لگ کر
بالکل بچوں کی طرح شانے پر سر ٹکا دیا۔ میں اسے سہارا دے کر
گدے کی طرف لایا اور وہ بلا چون و چرا گدے پر لیٹ گیا۔
کمرے میں فرسٹ ایڈ کا ڈبہ بھی رکھا تھا، کامران کی
حالت کے پیش نظر یہ ہر وقت گھر میں موجود رہتا تھا۔

میں نے فرسٹ ایڈ بکس میں سے روئی نکال کر اس کی پیشانی
پر لگا خون صاف کرنا شروع کیا تو اس نے کوئی مزاحمت نہیں
کی۔ کامران کی آنکھیں لاتعلقانہ انداز میں خلا کے کسی نکتے پر
جمی تھیں۔ غزالہ اور اس کے بوڑھے باپ کے چہروں پر حیرت
کے آثار نمایاں تھے۔ شاید میرے ساتھ کامران کا سلوک ان دونوں کی
توقعات کے برعکس تھا۔

"تم سب پاگل ہو۔" وہ گدے پر لیٹے لیٹے بڑبڑایا جیسے کسی
نادیدہ آسیب سے مخاطب ہو۔ "میں تمہیں فنا کر دوں گا۔ میں تمہارا
شہنشاہ ہوں۔" پھر وہ قہقہہ مار کر ہنس پڑا۔ میرا ماتھا ٹھنک گیا۔
اس کی جنون آمیز ہنسی تھی تو میں نے اس کی رگ دوبارہ پھڑکنے
سے پہلے ہی اس کے زخم کی ڈریسنگ کر دی۔

"یہ دے دیں اسے۔" غزالہ نے ایک گولی میری طرف
بڑھاتے ہوئے سرگوشیانہ لہجے میں کہا۔ "آپ کی بات مان
لے گا۔"

اس نے سر گھما کر غزالہ کو گھور کر دیکھا اور پھر اداس لہجے میں
بولا۔ "تم کہاں چلی جاتی ہو۔ یہ سب ظالم ہیں، مجھے قید کر رکھا ہے
مجھے وہاں کب لے جاؤ گی؟"

"ابھی چلیں گے۔" غزالہ اس کے بالوں میں ہاتھ پھیرتے ہوئے
دل پر جبر کر کے بولی۔ "دیکھو یہ کیا دے رہے ہیں۔"

اس نے فرمانبردارانہ انداز میں مجھ سے وہ مسکن گولی لے کر
پانی کے ساتھ حلق سے اتار لی۔ غزالہ کے باپ نے خاموشی سے
مجھے اشارہ کیا اور ہم دونوں غزالہ کو کامران کے پاس چھوڑ کر
باہر آ گئے۔

"ذہن بالکل ماؤف ہے۔" کرنل نے باہر نکل کر دلگیر لہجے
میں کہا۔ "یادداشت کا خانہ بالکل خالی ہے۔ میں نے کمرے سے
ہر چیز ہٹا دی ہے لیکن پھر بھی دیواروں سے
سر مارنے لگتا ہے۔ مجھے کئی مرتبہ مار چکا ہے۔ اپنی ماں کی تو صورت
تک دیکھنا پسند نہیں کرتا۔ غزالہ کے لیے اس کے لاشعور میں
شاید کوئی احساس زندہ ہے۔ کیونکہ بدکلامی کے باوجود آج تک
کبھی اس کے ساتھ تشدد نہیں کیا۔ مجھے حیرت ہے کہ اس نے تم
سے خاموشی سے مرہم پٹی کرا لی۔ مجھ سے تو باقاعدہ لڑتا بلکہ ہاتھا پائی پہ
اتر آتا ہے۔"

میں خاموش رہا۔ میرا طب یا نفسیات کے شعبے سے کوئی تعلق
نہیں تھا لیکن زمانے کی ٹھوکریں کھا کھا کر میں نے انسانوں کو پرکھنے
کا فن خوب سیکھ لیا تھا۔ غزالہ مجھے بتا چکی تھی کہ وہ ماہرین نے
کامران کے بارے میں فیصلہ صادر کر دیا تھا کہ کسی موذی نشے کی بڑی
خوراک نے اس کے دماغ کے حساس خلیوں کو ہمیشہ کے لیے تباہ
کر دیا ہے لیکن مجھے اندازہ ہوا تھا کہ پاگل ہو جانے کے باوجود اس
کے کچھ احساسات زندہ تھے۔ غزالہ کے ساتھ اس کا رویہ حیرت ناک
تھا، بالکل ہی پاگل ہوتا تو رشتے کے تقدس کا احترام کیے بغیر
کبھی بھی اس کی درگت بنا سکتا تھا، پھر اپنی ماں کے ساتھ اس کا

رویہ شاید ہمیشہ یکساں ہوتا تھا۔ تبھی وہ بیٹے کی کڑی تنقید سننے کے باوجود اسے دیکھنے نہیں آئی تھی۔ سب سے بڑی بات یہ کہ اسے اپنے باپ کی کمزوری کا اندازہ تھا لہٰذا اس سے جارحانہ سلوک پہ اتر آتا تھا مگر میری قوت کا اندازہ لگاتے ہی وہ بے چوں و چرا میرے اشارے پر چلنے لگا تھا۔

کوکین کے نشے میں دھت اس خوب صورت جوان کے لیے میرے دل میں ہمدردی اور امید کے جذبات امڈ آئے۔

٭٭٭

غزالہ کے گھر پر گزرا ہوا وقت میرے اعصاب پر آسیب بن کر سوار ہو گیا۔ زندگی میں پہلی بار میں نے کسی شے کے ہاتھوں ایک ہنستے بستے گھر کی بربادی کا منظر اپنی آنکھوں سے دیکھا تھا۔ وہ گھرانہ میرے لیے معاشرتی بربادی کا ایک مثالی المیہ تھا۔ ان میں سامنے آنے والا ہر کردار قابل رحم تھا۔ نشے سے غزالہ تک کسی پر بھی اس تباہی کی ذمہ داری عائد نہیں کی جا سکتی تھی۔ کامران اپنی ماں کے پاؤں سے کوکین کھا کر ضرور اس حال کو پہنچا تھا لیکن وہ بے چاری خود اس نشے کی اس حد تک غلام تھی کہ اپنے بیٹے کی بربادی کے باوجود اپنی طلب کا جہنم سرد کرنے پر مجبور تھی۔ اصل کا مجرم وہ تھا جس نے آبرو کی نیلام گاہ میں پہلی بار غزالہ کی ماں کو اپنے مذموم مقاصد کی تکمیل کے لیے کوکین کا پہلا پان کھلایا تھا۔

قانون منشیات کا دشمن تھا، ملک کی نگاہ میں اسے بنانے، بیچنے اور استعمال کرنے والے سب یکساں مجرم تھے لیکن ان حالات کو ختم کرنا قانون کے دائرہ کار سے باہر تھا جو منشیات فروشی کے لیے زرخیز ثابت ہوتے تھے۔ ترقی کے ساتھ ساتھ ہر شخص کی سوچ کاروباری ہوتی جا رہی تھی۔ ہیروئن اور کوکین اس لیے استعمال نہیں ہو رہی تھی کہ وہ تیار کی جا رہی تھی بلکہ اس کی منفعت بخش تجارت کا سبب یہ تھا کہ معاشرے میں اس کی طلب موجود تھی۔ ہر شخص اسی کاروبار کا رسیا تھا جس کی طلب تھی اور ہر ایک اپنی چیز کو خریداروں کے رجحانات کے پیش نظر بہتر سے بہتر بنا کر بازار میں لا رہا تھا۔ ارتقا کا یہی تدریجی عمل نشوں کی صنعت میں بھی کارفرما تھا۔

چرس اور ہیروئن سے پہلے بھنگ گھوٹ کر پی جاتی تھی یا افیم کھائی جاتی تھی اور ان میں سے کوئی چیز انسانی صناعی کی زد میں نہیں آئی تھی۔ دونوں کا ماخذ دھرتی کا سینہ تھا۔ بیج سے کونپلوں، پھولوں اور پھر پھل تک ہر مرحلہ قدرت کی فیاضی کا شاہکار تھا لیکن ان نعمتوں کو آلودہ لوگوں نے اپنے درد کا درماں بنا لیا۔ برگ حشیش سے ابتدا ہوئی پھر گانجا اور بھنگ سے بچتے ہوئے نوبت چرس تک پہنچ گئی۔ دوسری طرف انسان نے ارتقائی سفر کا آغاز کیا تو مدک اور چانڈو جیسی دیسی چیزوں سے مارفین اور ہیروئن تک نوبت میں آتی چلی گئی۔ میرے لیے یہ سمجھنا دشوار تھا کہ جب ہیروئن اور چرس کا نشہ بھی لوگوں کو ان کے تفکرات سے پناہ نہ دے سکے گا تو پھر کہاں سے اور کون سا نشہ آئے گا۔

نشے لوگوں کو برباد کر رہے تھے۔ مغرب کی کمائی کے نتیجے میں معاشرے کو ایک جنسی خطرے میں پڑنے کا خطرہ تھا لیکن اس وبا کے تھمنے کے کوئی آثار نہیں تھے۔ میں خود اس برائی کے دوررس اثرات سے باخبر ہونے کے باوجود اس کی نشوونما میں بھرپور حصہ لینے پر مجبور تھا۔ ذہن پر اعلیٰ انسانیت کے خیالات کا سمندر ٹھاٹھیں مار رہا تھا لیکن عملاً میں موتی والا کے اڈے سے تھوڑی دور حامد کی واپسی کا منتظر تھا جو تھوڑی دیر پہلے ادھر گیا تھا۔

میں اسٹیئرنگ کے پیچھے بیٹھا سگریٹ پھونکتا اور سوچ رہا تھا۔ کچھ دیر بعد وہ جواں سال اور خوش پوش لڑکا مجھے اس تنگ گلی میں سے نکلتا نظر آیا جہاں گنجان آبادی میں موتی والا جیسی عمارت میں اپنا اڈا کامیابی سے چلا رہا تھا۔ حامد کو میں ذاتی طور پر نہیں جانتا تھا بس جہانگیر سے ملنے والے حلیے کی بنا پر اسے پہچانا تھا۔ اس کے داہنے ہاتھ میں سیاہ رنگ کا ایک بیگ جھول رہا تھا۔ بظاہر وہ بے پروائی کے انداز میں چلا آ رہا تھا لیکن اس کی متجسس نگاہیں کسی خالی سواری کی تلاش میں ادھر ادھر بھٹک رہی تھیں۔

جوں ہی وہ گلی سے نکل کر پل تک پہنچا، میں نے گاڑی اسٹارٹ کی اور پھر اسے آگے بڑھا کر اس کے برابر میں روک دیا۔ کھڑکی میں سے جھانک کر دیکھا۔ چلتے چلتے وہ ٹھٹک کر رک گیا تھا پھر اس سے قبل کہ وہ میری کار کو نظر انداز کر کے آگے بڑھنے کا فیصلہ کرتا میں نے انجن بند کیے بغیر تھوڑا سا جھک کر ہینڈ بریک کا لیور کھینچا اور پھرتی سے کار سے نیچے اتر آیا۔

اس نے کار کی پشت پر سے تشکیکی نظروں سے میری طرف دیکھا اور میں دوستانہ انداز میں مسکرا دیا۔ ”بیٹھ جاؤ۔ جہاں تک جانا ہے میں اتار دوں گا۔“

”شکریہ۔“ اس نے خشک لہجے میں کہا۔ ”میں کسی اجنبی کا احسان لینا پسند نہیں کرتا۔“ یہ کہہ کر اس نے آگے بڑھنے کا ارادہ ہی کیا تھا کہ میں نے اس کا نام لیا اور اس کے قدم زمین میں گڑ کر رہ گئے۔

”اجنبی احسان کرنے پر تلا ہوا ہے۔“ میں نے مسکراتے ہوئے

معنی خیز لہجے میں کہا۔ "پھر تو تم اسے نام سے واقف ہو وہ اتنا بھی اجنبی نہیں ہوتا جتنا تم سمجھ رہے ہو۔ بے فکر رہو میرا پولیس سے کوئی تعلق نہیں ہے۔"

"کون ہو تم اور کیا چاہتے ہو؟" وہ الجھن آمیز لہجے میں بولا۔ "تمہیں میرا نام کیسے معلوم ہوا؟"

"الٹے سوال؟" میں ہنس دیا۔ "گاڑی میں بیٹھ جاؤ ورنہ یہ باتیں کریں گے موتی دادا کے کسی آدمی نے دیکھ لیا تو کل سے مال نہیں ملے گا۔ وہ سمجھے گا کہ تم کوئی مخبر بنے لگے ہو۔"

موتی دادا کے نام نے اس کے لہجے سے تو جلے پر پانی ڈال دی اور وہ پیشانی پر تفکر آمیز شکنیں لیے گاڑی میں بیٹھ گیا۔ میں نے بھی اس کے ساتھ ہی اپنی نشست سنبھال لی اور ہینڈ بریک چھوڑ کر کار آگے بڑھا دی۔

میں ونڈ شیلڈ سے باہر نوٹی پھوٹی سڑک پر نظریں جمائے ہوئے تھا لیکن بائیں آنکھ کے گوشے سے میں دیکھ رہا تھا کہ وہ لیے تشویش زدہ انداز میں گھورے جا رہا تھا۔ آخر اس کے صبر کا پیمانہ لبریز ہو گیا اور وہ بول ہی پڑا۔ "میں تمہارے بولنے کا منتظر ہوں!"

"تم کافی دنوں سے میری نگاہ میں ہو۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "میں چاہتا ہوں کہ تم میرے لیے کام کرو۔"

"کیا کام؟" بظاہر اس نے اچٹ کر سوال کیا تھا لیکن اس کا لہجہ کھلا تھا۔

"جاننے کی کوشش نہ کرو۔" میں نے قدرے سخت لہجے میں کہا۔ "موتی دادا کے پاس لوگ کس لیے آتے ہیں۔ یہ مجھے اچھی طرح معلوم ہے اور یہ بھی یاد رکھنا کہ تم نے اس ملاقات کا کسی سے بھی ذکر کیا تو وہ تمہاری آزادی کا آخری لمحہ ثابت ہوگا۔ پرچے درج کروا دوں گا کوئی ضمانت لینے والا بھی نہیں ملے گا۔"

وہ کچا کھلاڑی تھا۔ پہلی دھمکی سنتے ہی اس کی پیشانی پر پسینے کی بوندیں ابھر آئیں۔ "کام کی نوعیت سمجھے بغیر میں کیا کہہ سکتا ہوں۔" اس نے بے چارگی کے ساتھ کہا۔ میرے چار چھ جملوں نے اسے بوکھلا کر رکھ دیا تھا۔

"موتی دادا کے بجائے تمہیں میرا مال بیچنا ہوگا۔" میں نے اس کی گھبراہٹ کی نیت سے تیر پھینکا۔

"یہ مشکل ہے۔" اس نے گہرا سانس لے کر کہا۔ "اگر تم دادا کو جانتے ہو تو تمہیں یہ بھی معلوم ہونا چاہیے کہ انحراف کرنے والوں کے ساتھ وہ کیا سلوک کرتا ہے۔"

"میں تمہیں پورا تحفظ فراہم کروں گا۔" میں نے اسے حوصلہ دلایا۔

"میں تیار ضرور ہوں لیکن اس بات سے خاصا واقف ہو گیا ہوں۔" وہ متحرک نگاہوں سے بولا۔ "کوئی کسی کو تحفظ فراہم نہیں کرتا۔ سب اپنی ساکھ بچاتے ہیں۔ اس نے میرے ہاتھ پیر توڑ دیے تو شاید تم بھی اس کے ایک دو آدمیوں کو معذور کرا دو لیکن میرا کیا بنے گا۔ میں تو زندگی بھر سسکتا ہی رہوں گا۔"

اس نے بچپنے میں بہت بڑی بات کہہ دی تھی۔ مجھے بے اختیار طارق یاد آ گیا جسے سکندر علی نے اپنی ساکھ کی بھینٹ چڑھا دیا تھا۔ وہ ٹھیک ہی کہہ رہا تھا۔ جرائم کی دنیا میں کوئی کسی کا نباہ نہیں کرتا۔ سب اپنے مفادات کے لیے جڑے رہتے ہیں اور جب اپنی ذات خطرے میں نظر آنے لگے تو بلا تردد مہرا ایک کو داؤ پر لگا دیتے ہیں۔

"تو اسے میں تمہارا انکار سمجھ لوں؟" میں نے قدرے توقف کے بعد سوال کیا۔

"کوئی قابل عمل بات ہو تو میں تیار ہوں۔" اس نے جلدی سے وضاحت کی۔ "میں دیکھ و سے کوئی خطرہ مول لینے کو تیار نہیں ہوں۔"

"اور اگر میں تمہیں باہر بھیجنا چاہوں؟" میں نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔

وہ چونک پڑا پھر ٹھہرے ہوئے لہجے میں بولا۔ "شاید تمہیں علم نہ ہو کہ میں جو کچھ کر رہا ہوں، شوقیہ نہیں بلکہ مجبوری کے تحت کر رہا ہوں۔ میں لوہری کے چکر میں آدمی سے ہاتھ نہیں دھونا چاہتا۔ تمہیں بہتیرے ایسے لڑکے مل جائیں گے جو ہر قیمت پر دنیا دیکھنے کے خواہشمند ہیں تمہیں تو کسی ایسے کو ڈھونڈنا چاہیے تھا۔"

وہ اپنی عمر سے کہیں زیادہ سمجھدار نظر آ رہا تھا۔ شاید تلخ حالات نے اسے اپنے ماحول سے بہت جلد سیکھ لینے کا عادی بنا دیا تھا۔ اسی وجہ سے وہ اشارا پاتے ہی سمجھ گیا تھا کہ میں اس کے ذریعے مال باہر بھیجنے کے چکر میں تھا۔ حقیقت یہ تھی کہ وہ شہر میں رہ کر نہایت خوش اسلوبی سے اپنا کام سرانجام دے رہا تھا اور میں اسے اس کی جگہ سے ہٹانا نہیں چاہتا تھا۔ میرا مقصد صرف اتنا تھا کہ باتوں ہی باتوں میں اسے اس قدر مجبور کر دوں کہ وہ خود ہی اپنے دوستوں کو متعارف کرانے پر آمادہ ہو جائے لیکن اس نے اپنی ذہانت سے فوراً ہی میرا مدعا بھانپ کر مجھے پیچیدہ گفتگو سے بچا لیا۔

"یہی سمجھ لو۔" میں نے تیکھے لہجے میں کہا۔ "لیکن تمہارے سامنے ہوتے ہوئے میں دوسروں کی تلاش میں شہر میں دھکے کیوں کھاتا پھروں؟ میں تم سے اور تمہارے پس منظر سے

پوری طرح واقف ہوں۔ تم اس وقت بھی فریش ہو۔ تم سے بہتر آدمی مجھے کہاں ملے گا؟"

وہ سوچ میں پڑ گیا۔ پھر چند ثانیوں کے توقف کے بعد بولا "موتی دادا کو بھنک بھی مل گئی تو وہ اونچا اڑنے سے پہلے میرے پر کاٹ دے گا۔ میں تمہیں کئی نام دے سکتا ہوں۔ تم انھیں سیاحت کے ساتھ تھوڑا سا مالی مفاد بھی فراہم کرو گے تو وہ پوری رازداری اور اعتماد کے ساتھ تمہارے لیے کام کرنے لگیں گے۔" آخر کار وہ اس لائن پر آ گیا۔ جو میں چاہ رہا تھا۔

"ان میں لڑکیاں بھی ہوں گی؟" میں نے مستفسرانہ لہجے میں کہا۔

"دیکھنا پڑے گا۔" وہ پُرخیال لہجے میں بولا۔ "بظاہر تو بہت سی لڑکیاں آزاد خیال نظر آتی ہیں لیکن ملک سے باہر نکلنا شاید کسی کے لیے بھی ممکن نہ ہو۔ ہاں اپنے شہر میں رہتے ہوئے وہ بہت کچھ کر سکتی ہیں۔"

"تمہاری گلو خلاصی کی ایک ہی صورت ہے۔" میں نے فیصلہ کن لہجے میں کہا۔ "مجھے کل تک کم از کم تین آدمی فراہم کرو جو میرا مال باہر لے جا سکیں۔ بعد میں بھی تمہیں وقتاً فوقتاً یہ کام کرنا ہوگا۔"

"تاکہ تم میری سرگرمیوں کے بارے میں اپنی زبان بند رکھو۔" اس کا انداز تلخ ہو گیا۔

"میں تمہیں بلیک میل نہیں کر رہا۔" میں نے جلدی سے کہا۔ "تمہاری سرگرمیوں کا حوالہ نہ دیتا تو تم گفتگو کرنے پر بھی آمادہ نہ ہوتے۔ میں تمہیں ہر آدمی کے ایک ہزار روپے ادا کروں گا۔"

اس کی نگاہوں میں چمک عود کر آئی۔ "پھر مجھے کوئی عذر نہیں لیکن کام شروع کرنے سے پہلے میں تمہارا طریقۂ کار ضرور جاننا چاہوں گا۔"

"جس دن آدمی مال لے کر روانہ ہوں گے، تمہیں تمہارا حصہ۔۔۔"

میں نے وضاحت کرنا چاہی لیکن اس نے درمیان سے میری بات کاٹ دی۔ "مجھے اپنے حصے کی فکر نہیں۔ میں نے اندازہ لگا لیا ہے کہ تم بات سے پھیرنے والوں میں سے نہیں ہو۔ میں یہ معلوم کرنا چاہ رہا ہوں کہ کیا ان لوگوں کو معلوم ہوگا کہ وہ سیاحت کی آڑ میں کیا کام کر رہے ہیں؟"

میں دل ہی دل میں اس کی ذہانت کی داد دیے بغیر نہ رہ سکا۔ وہ بات سنتے ہی اس کی تہہ تک پہنچ جاتا تھا اور پھر کرید کر خامیوں یا کمزور پہلوؤں کو سامنے لے آتا تھا۔ بات صرف اتنی تھی کہ وہ روشن دماغ اور تعلیم یافتہ تھا اور جیسے لوگ جرائم کی طرف راغب ہو جاتے ہیں تو بہت سوچ سمجھ کر بغیر کسی جرم کا ارتکاب نہیں کرتے۔ اس نے جو سوال کیا، وہ بنیادی اہمیت کا حامل تھا اور یہی بات سب کا اس مرحلے پر میں اس کے جواب کے لیے تیار نہیں تھا لہٰذا میں نے سوچا کیوں نہ اسی سے مجملہ امکانات کے بارے میں اس کی رائے معلوم کی جائے۔

"اگر فیصلہ تم پر منحصر ہو تو تم کیا کرو گے؟" میں نے اپنے خالی الذہن ہونے کا اعتراف کیے بغیر جھجکتے ہوئے لہجے میں سوال کیا تاکہ وہ جھنجھلا کر بغیر لیے میری بات کا جواب دے۔

"انھیں مکمل طور پر لاعلم رکھنا یا سب کچھ بتا دینا تو تصور ہی احمقانہ ہوگا۔" اس نے چند ثانیوں کی پُرخیال خاموشی کے بعد ٹھہرے ہوئے لہجے میں کہنا شروع کیا۔ "کیونکہ کوئی اپنا کرایہ سے ہزاروں روپے خرچ کر کے کسی کو بلا وجہ باہر نہیں بھیجے گا۔ پھر انھیں کسی خاص منزل پر کسی کو کوئی خاص چیز بھی پہنچانا ہوگی۔ لہٰذا انھیں اندھیرے میں رکھنا بے اعتمادی کے مترادف ہوگا۔ اس کے بعد دو ہی صورتیں رہ جاتی ہیں۔ مال ان کے حوالے کر کے اس کا تحفظ اور ترسیل ان پر چھوڑ دی جائے یا پھر طور پر مال کسی غیر اہم چیز میں چھپا کر ان کے حوالے کر دیا جائے اور وہ اسے چھپائے بغیر مقررہ آدمی تک پہنچا دیں۔"

"زیادہ تر یہی صورت اختیار کی جائے گی۔" میں نے کہا۔ "انھیں کسی آرائشی چیز میں چھپا کر مال دیا جائے گا لیکن مال کی اصل نوعیت سے وہ لاعلم رہیں گے تاکہ پکڑا جائے تو ان کی تشویش کا سبب نہ بن سکے۔"

"میں سمجھا نہیں۔" وہ الجھن آمیز لہجے میں بولا۔ "کیا وہ یقین کر لیں گے کہ انھیں محض ایک تحفے کی ترسیل کے لیے ہزاروں میل کے سفر پر بھیجا جا رہا ہے؟"

"اوہ۔" میں دھیمے سے ہنس پڑا۔ "یوں سمجھو کہ وہ ہیروئن لے جائیں گے لیکن بتایا یہ جائے گا کہ وہ چرس کا سیمپل لے جا رہے ہیں۔ پیکنگ میں یہ اہتمام کر لیا جائے گا کہ وہ مال کی اصلیت سے واقف نہ ہو سکیں لیکن اس سے تمہارے لیے کیا فرق پڑے گا؟"

"اب مجھے خاص حد تک ملوث ہونا پڑے گا۔" اس کے پاس جواب تیار تھا۔ "مجھے اعتماد کے لوگوں سے بات کرنا ہوگی اور انھیں رازداری کی تاکید کے ساتھ یہ بتانا ہوگا کہ کوئی اہم چیز باہر لے جانی ہے۔ ورنہ میں سوچ رہا تھا۔

اگر وہ ذکر چھیڑ دیتا تو مجھے بھی وہ چھوٹا سا لیکن اہم معاملہ یاد آ جاتا اور میں بی فور کی حیثیت سے اسے ہدایت جاری کر دیتا کہ آئندہ ڈیمی کو نمبر تین میں بلا روک ٹوک جانے دیا جائے اور وہ یہ حکم جیوا ٹاور کے محافظوں تک پہنچا دیتا۔ پچھلی بار میں نے جہانگیر سے بات کر کے محافظوں سے اپنی گلو خلاصی کرا لی تھی لیکن مجھے یقین تھا کہ نئی ہدایت کی غیر موجودگی میں وہ میرے بارے میں محتاط رہیں گے اور مجھے اس بات کا موقع نہیں دیں گے کہ میں تین نمبر میں گھس سکوں۔

ہوا بھی یہی۔ میں جیوا ٹاور کے پورچ میں کار سے اتر کر اندر چلا تو دو میں سے ایک محافظ میرے ساتھ ہو لیا۔

”کیا بات ہے نورے؟“ میں نے قدموں کی چاپ پر پلٹ کر ناگوار لہجے میں سوال کیا۔ ”یہ آج میرے پیچھے کیوں لگے ہوئے ہو؟“

”ہم حکم کے بندے ہیں ڈیمی صاحب!“ وہ مجھ سے نگاہیں چار کر کے سنجیدگی سے بولا۔ ”ہمیں تین نمبر کے بارے میں سخت احکام ملے ہوئے ہیں۔ کل تم موقع پا کر وہاں گھس گئے اور ہمیں واپسی پر تمہیں روکنا پڑا۔ وہ تو غنیمت ہوا کہ جہانگیر کا پارہ نہیں چڑھا ورنہ وہ ہمیں سولی چڑھا دیتا۔“ میری دانست میں وہ قطعی حق بجانب تھا۔

”مجھے تین نمبر ہی میں جانا ہے۔“ میں نے رک کر کہا۔ ”کل کے تجربے کے باوجود تم میری راہ میں حائل ہو رہے ہو؟ وہ حکم میرے لیے نہیں تھا۔ باہر جا کر اپنی ڈیوٹی سر انجام دو۔“

میری کوشش تھی کہ وقت ضائع کیے بغیر میں ٹرانسمیٹر تک پہنچ جاؤں لیکن وہ

”نہیں سر!“ وہ فیصلہ کن لہجے میں بولا۔ ”کل جو کچھ ہوا وہ کل ہی کے لیے تھا۔ آگے کے لیے کوئی حکم نہیں ملا تھا۔ اس کا مطلب ہے کہ تین نمبر سے تم ابھی دور ہی رہو گے۔ ادھر گئے تو میں گستاخی کرنے پر مجبور ہو جاؤں گا۔“

”میرے ساتھ آؤ۔“ میں فیصلے لہجے میں یہ کہتے ہوئے فون کی طرف بڑھ گیا۔

سلسلہ ملنے پر دوسری طرف سے جہانگیر کی بیوی نے ریسیور اٹھایا تھا۔ میری آواز پہچانتے ہی وہ کھل گئی۔ اس نے بہت شوخ اور جارحانہ لہجے میں میری مزاج پرسی کی تھی لیکن میرے اعصاب پر یہ فکر سوار تھی کہ گھڑی کی سوئیاں سات سے آگے سرک رہی تھیں۔ بی ون وقت پر مجھے ایم ٹی ہنڈرڈ پر موجود نہ پا کر برہم ہو سکتا تھا۔

میری طرف سے عجلت کے اظہار پر اس کا لہجہ خشک ہو گیا۔ چند ثانیوں بعد ہی دوسری طرف جہانگیر لائن پر آ گیا۔

”میں تین نمبر میں جانا چاہتا ہوں لیکن تمہارے آدمی میری راہ میں حائل ہیں۔“ میں نے بلا کسی تمہید کے کہہ ڈالا۔

”آج پھر۔ لیکن کیوں؟“ اس کا لہجہ تحیر آمیز تھا۔

”حکم!“ میں نے مختصر کہا۔ ”میرے پاس وقت کم ہے۔“

”لیکن مجھے اس بارے میں کوئی ہدایت نہیں ملی۔“ اس کی آواز ابھری۔ لہجہ شکایت آمیز تھا۔ ”تم نے اس بارے میں کل بھی مجھے ٹال دیا تھا۔“

”حقیقت بتائی تھی۔“ میں بحث میں الجھنے کے بجائے ایسے فقروں سے کام چلا رہا تھا کہ قریب کھڑا ہوا نورا میرے جوابات سے گفتگو کی نوعیت کے بارے میں کوئی اندازہ نہ لگا سکے۔ ”تم نے کل والا واقعہ بتایا تو کیا جواب ملا تھا؟“

”میری بات ہی نہیں ہو سکی ہے۔“ اس نے بے چین ہو کر بولا اور میں دل ہی دل میں پیچ و تاب کھا کر رہ گیا۔

”میں ریسیور نورے کو دے رہا ہوں۔“ ساتھ ہی میں نے یہ کہہ کر میں نے ریسیور نورے کو تھما دیا اور یوں میری مشکل آسان ہو گئی۔ نورے کا تسلط ختم ہونے کے بعد میں پوری احتیاط کے ساتھ قفل کھول کر تین نمبر میں داخل ہوا تو مجھے مقررہ وقت سے پانچ منٹ کی تاخیر ہو چکی تھی۔ میں نے اندر سے دروازہ مقفل کیا اور پھر ایم ٹی تھری ہنڈرڈ آن کر دیا اور اس پر ریڈیائی لہروں کا دھیما دھیما شور سن کر میری جان میں جان آ گئی کہ اس وقت تک بی ون لائن پر نہیں آیا تھا۔

میں اطمینان سے سگریٹ سلگا کر کمرے میں ٹہلتا ہوا ٹیپ ریکارڈر کی طرف چلا گیا۔ اس میں بیسٹ جوں کا توں موجود تھا۔ پھر میں نے کیسٹ کا جائزہ بھی لے ڈالا۔ اس میں بدستور پہلی فلم لوڈ تھی۔ آخر میں میں ایم ٹی تھری ہنڈرڈ سے منسلک کال ریکارڈر پر جھکا تو یہ دیکھ کر چونک پڑا کہ اس کی کسی پیغام کی ریکارڈنگ ظاہر کرنے والا ننھا سا سرخ بلب روشن تھا۔ جس کا مطلب تھا کہ میری غیر موجودگی میں ٹرانسمیٹر پر کسی نے مجھ سے رابطہ قائم کرنے کی کوشش کی تھی۔

میں نے ایک بٹن دبا کر ریکارڈنگ کے ریوائنڈ ہوتے سوئچ نارمل کیے پھر ٹیپ کو ری وائنڈ کرنے والا بٹن دبا دیا۔ مختصر سی گردش کے بعد کیسٹ رک گیا اور میں نے آواز کھول کر اسے چلا دیا۔

”بی ون فار بی فور۔“ ریڈیائی شور کے پس منظر میں ریکارڈ کی ہوئی بی ون کی آواز بہت واضح تھی۔ ”حالات بہت مخدوش ہو گئے ہیں۔ اگلی ہدایات تک ایم ٹی تھری ہنڈرڈ کو ہرگز استعمال نہ کرنا۔ ہدایات کے لیے کوئی اور ذریعہ اختیار کیا جائے گا

لیکن وہ خوبصورت شکاری اسی روز سے میرے ساتھ رہتی تھی۔ مجھے
پیونٹ یہ جیتے جی ہوئے حالات سے آگاہ کر چکا تھا۔ وہ گھر لوٹتی
تھی پہ ان حالات کا علم ہو جاتا۔ لیکن وہ میرے ساتھ گھوم کر میری طرف
دیکھنے کے انتظار پر مجبور ہو جاتی۔

وقت گزرتا گیا تھا کہ میں نے اس موقع سے فائدہ اٹھانے کا
ارادہ کر لیا۔ حامد کے ساتھیوں سے اگلے روز ملاقات کے لیے شہباز
کے نام سے اندرون ہوٹل میں کمرہ حاصل کر چکا تھا اور ہوٹل والے
مجھے اچھی طرح جانتے تھے۔ لہٰذا میں بے خوف و خطر ہو کر خوشی کے ساتھ
جا سکتا تھا۔

میں نے کار روکی تو وہ بالآخر مسکراتی ہوئی میرے ساتھ کی نشست
پر بیٹھ گئی۔ گاڑی کا انجن ہوٹل میں دھیمے دھیمے غرا رہا تھا لیکن میں خاموشی
سے اس کی طرف دیکھے جا رہا تھا۔ دروازہ بند کر کے وہ میری طرف متوجہ
ہوئی۔ انداز میں چاہ ہوتے ہی شرارت کے انداز میں مسکرانے لگی۔

"آج کس سے مل کر آ رہی ہو؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے
لہجے میں سوال کیا۔

"کسی سے بھی نہیں۔" شرمساری کے بجائے وہ دیدہ دلیری کے
ساتھ بولی۔ "میں تو ادھر آ ہی رہی ہوں۔ یہ بتاؤ کہ تم یہاں کیا کر رہے
ہو جبکہ تم نے آج مصروفیت کا عذر کیا تھا۔"

"میرا سیٹھ یہاں رہتا ہے۔" میں نے گاڑی آگے بڑھاتے ہوئے
کہا۔ "لیکن تم یہاں کیوں آ رہی ہو؟"

"خوشحال اور بے فکرے لوگوں کی بستی ہے۔" وہ بے پروائی سے
بولی۔ "نہ کوئی جھگڑے کا اندیشہ ہوتا ہے، نہ کسی کو جواب دینا پڑتا ہے۔"

"وقت کی آخری منزل پر پہنچ چکی ہو۔" میں نے کراہت آمیز
لہجے میں کہا۔ "کوئی تم سے گھر میں آ گئے تو تمہارا ساتھی برا مانتا ہے۔
بعض اوقات ان حرکتوں پر مجھے تم پر شبہ سا ہونے لگا ہے۔ کہیں لٹیروں
کی ٹولی میں تو شامل نہیں ہو؟"

وہ ہنس پڑی۔ "لگتا تو ایک ہی مرتبہ تھا۔ جاوید کے تحفظ کے
بعد ایک شام میں چادر اوڑھے کھڑی تھی کہ ایک شریف آدمی
جس کا بھرا ہوا بٹوا دیکھا۔ پرس خالی ہو گیا تو شور مچا دوں۔
بیچارہ لوگوں کے خوف سے لرز گیا اور مفت میں بائیس سو روپے
دے گیا۔ یہ تجربہ تھا ورنہ لوگ خوشی سے لٹنے پر آمادہ ہوں تو دل
دکھانے کا کیا فائدہ۔ رہا میرا ساتھی، تو ٹھیکہ حدود میں کسی کا وجود
برداشت نہیں کر سکتا۔ اسے میرے طور طریق کا علم ہے، کبھی کبھار مجھ سے
مانگ لیتا ہے۔ میری وجہ سے اسے یہاں اس شہر کی آبادی میں
بنا رکھا ہے، لوگ یہاں زندگی سمجھتے ہیں۔"

"تمہیں شرم نہیں آتی اپنے کرتوت پر؟" اس کے بے باکانہ
انداز نے مجھے جھنجھلا دیا اور میرا لہجہ تلخ ہو گیا۔

"پہلے آتی تھی اب نہیں آتی۔" اس نے بلا تامل جواب دیا۔
"کئی جگہ ملازمت کی لیکن ہر جگہ حریص لوگوں کی ہوس ناک نگاہوں نے پیچھا
کیا۔ قلیل تنخواہ میں آپ نے لیا تو بوجھ کا رہنا پڑا۔ پیٹ بھر لیا تو پیچھے جواب
دیتے گئے۔ جب سے ملازمت چھوڑ کر ابا جان کی زندگی اپنائی ہے خوشحال
رہنے لگی ہوں۔"

"ملازمت ایک تم ہی نے نہیں کی ہوگی، ہزاروں کرتی ہیں۔"
اس کے عزائم سے واقف ہونے کے باوجود میں بھٹکنے کی رو میں آ کر بحث
میں الجھ گیا۔

"ہو سکتا ہے تو میری مدد کرو۔" وہ بولی۔ "سب کو پتا ہے میں یہاں سے
جو کچھ بھی ہوں، ہزاروں کی، کوئی میری کفالت کرے تو مجھے پاگل کتے نے نہیں
کاٹا ہے کہ در در خوار پھروں۔"

میں فوراً ہی سنبھل گیا۔ وہ اول درجے کی مکار تھی، نہایت خوبصورتی
کے ساتھ گفتگو کو اپنی پسند کا رخ دے دیا تھا۔ میں ہنس پڑا۔ "مجھے کیوں
جانتے ہو؟ اگر تم شرافت کی زندگی بسر کرنا چاہتی ہو تو کوئی بھی تمہیں نہ
روک سکے گا۔ بس ملازمت پیشہ لڑکیوں کو کوئی الزام نہ دو کیونکہ ہزاروں
لڑکیاں عزت اور آبرو کے ساتھ اپنے گھرانوں کو پال رہی ہیں۔"

"میں مذاق نہیں کر رہی۔" وہ سنجیدگی کے ساتھ بولی۔ "مجھے
اپنے ساتھی سے خوف آنے لگا ہے اور میں کسی ہمدرد ٹھکانے کی تلاش میں
ہوں۔ اس کی مصروفیات کچھ مشکوک سی ہیں۔ کسی دن اپنے ساتھ
مجھے بھی لے ڈوبے گا۔"

"اسے چھوڑ کر الگ کوئی مکان لے لو۔" میں نے بے اعتنائی سے
کہا۔ میں اس کے ساتھی کے ذکر سے دانستہ گریز کرنا چاہ رہا تھا۔

"نوکری کرنے والی اکیلی عورت ہر جگہ شبہے کی نگاہ سے دیکھی جاتی ہے۔"

"پھر ایک پتا بتائے دیتا ہوں۔ سوسائٹی میں مسز خان کے
نام سے ایک جرمن بیوہ نے نرسری اور جرمن سکھانے کا ٹیوشن سینٹر
کھول رکھا ہے۔ وہاں داخلہ لے لو۔ ہزار بارہ سو میں رہنے کے لیے کوئی
کمرہ بھی دے دے گی۔"

"واقف ہوں، مسز خان کے بارے میں جانتی تھی۔" ٹھنک کر بولی۔ "پھر
وہی مذاق۔ تم سنجیدہ نہیں ہو سکتے میرے بارے میں؟"

"اس لباس میں مشکل ہے۔" میں نے اس کی طرف دیکھتے
ہوئے بے چارگی سے کہا۔ "آج فرصت ہے تو کیوں نہ تمہیں سیر ہی کرا دوں۔"
میری بات سنتے ہی اس کے چہرے پر خوشی کی ایک لہر سی آ کر گزر گئی۔
راستے بھر وہ مسلسل میرے کان کھاتی رہی اور میں اس کے بارے
میں اپنی حکمت عملی کے بارے میں سوچتا رہا۔ جب گاڑی اندرون ہوٹل
کے قریب رکی تو وہ چونک پڑی۔ "یہ کہاں لے آئے تم مجھے؟"

"اس ہوٹل میں کسی سیٹھ کا ایک کمرہ مستقل بک رہتا ہے۔"
میں نے مسکرا کر کہا۔ "آج اتفاق سے چابی میرے ہی پاس ہے۔"

ذہن کو یقینے سے باز رکھنا چاہتا تھا کہ خود اس کا تعلق شراب نوشوں کی اس قسم سے تھا جو تھوڑی سی پی کر پہنچتے ہی سب کچھ فراموش کر کے پینے کے لیے بے تاب ہو جاتے ہیں اور اس وقت تک پیتے ہیں جب تک بوتل خالی نہ ہو جائے یا ان کے سامنے سے ہٹالی جائے۔ تیسرے گلاس کے بعد میں نے بوتل ہٹادی تھی اور اسے گفتگو میں مصروف ہو گیا تھا۔ مجھ سے باتیں کرتے ہوئے معدے تک پہنچی ہوئی شراب کی گرفت اس کے ذہن پر لحظہ بہ لحظہ بڑھتی گئی اور باتیں کرتے کرتے وہ بری طرح اونگھنے لگی اور یہاں تک کہ بے ہوش ہو گئی۔

وہ کچھ عرصے پہلے مجھ سے ٹکرائی ہوتی تو شاید اس سے حاصل ہونے والی معلومات میرے لیے سنسنی خیز ثابت ہوتیں لیکن اس مرحلے پر اس کی ذات میرے لیے زیادہ سود مند ثابت نہیں ہوئی تھی۔ میں اس کے گہری نیند سو جانے تک وہاں رکا رہا پھر باہر نکل آیا۔ دروازہ لاک کر کے چابی میں نے دروازے اور فرش کی درمیانی خلا سے اندر سرکا دی تاکہ ہوش میں آنے کے بعد بخشی خود کو اس کمرے میں پاکر دروازے کا رخ کرے تو چابی اس کی نگاہ میں آجائے اور وہ کوئی غیر معمولی صورت حال پیدا کیے بغیر خاموشی سے واپس لوٹ لے۔ واپس لوٹتے ہوئے میں نے احتیاطاً منیجر کو بتا دیا تھا کہ میری دوست یہاں آرام کر رہی ہے اور اگر وہ میری واپسی سے پہلے لوٹنا چاہے تو ٹیکسی منگوا دی جائے۔ منیجر سے میں نے اپنی واپسی کا ذکر محض اس احتیاط کے تحت کیا تھا کہ کہیں وہ بخشی کو پریشان نہ کرے۔

اسے فون سے رابطے کا وقت رات کے ایک سے تین کے درمیان بتایا گیا تھا مگر اس فون نمبر کے بارے میں میرا ذہن مسلسل الجھن کا شکار تھا۔ میں نے سوچا کہ کیوں نہ مقررہ وقت سے پہلے ایک بار پھر اس نمبر کو ملایا جائے تاکہ یہ معلوم ہو سکے کہ ایک بجے سے قبل اس نمبر پر کس کا قبضہ ہوتا ہے۔ میں نے دوبارہ وہی نمبر ملایا تو پہلے سکندر علی کی ڈائری والے نمبر کی طرح مجھے خاصی دیر تک انتظار کرنا پڑا۔ چھٹی گھنٹی کے بعد ریسیور اٹھایا گیا تھا اور اس کے بعد نیند میں ڈوبی ہوئی وہی عمر رسیدہ آواز ابھری تھی جو میں اس نمبر پر پہلے بھی سن چکا تھا۔

"ذرا منظور صاحب کو بلا دیں۔" میں نے خوابناک نسوانی آواز سنتے ہی کہا۔

"یہاں کوئی منظور صاحب نہیں رہتے۔" اس عورت کی آواز میں جھنجھلاہٹ عود کر آئی۔

"پھر جو بھی ہوں، انہیں بلا دیں۔" میں نے اس کی بات مکمل ہوتے ہی کہا۔ مجھے اندیشہ تھا کہ کہیں وہ فوراً ہی سلسلہ منقطع نہ کر دے۔ اس شخص سے تفصیلی گفتگو کرنا چاہ رہا تھا۔

"یہ غلط نمبر ہے، یہاں کوئی مرد نہیں ہے۔" عورت کی آواز میں اکتاہٹ اور بیزاری بڑھ گئی۔

میں نے نمبر دوہرایا تو اس کی آواز میں بیزاری کے ساتھ تھکی سی حیرت بھی ابھر آئی۔ "نمبر یہی ہے، شاید سننے یا بتانے میں غلطی ہوئی ہوگی۔ تم نے اس وقت میری نیند خراب کر کے میرے ساتھ ظلم کیا ہے۔ مہربانی کر کے اب مجھے تنگ نہ کرنا۔ میں بیمار ہوں، دوبارہ اٹھنا پڑا تو میری حالت بگڑ جائے گی۔"

"لیکن مجھے منظور صاحب سے بہت ضروری کام ہے۔ نانا جی میں ان کی جو آپ......" میں نے التجا آمیز لہجے میں کہنا چاہا لیکن چڑچڑے انداز میں میری بات کاٹ دی گئی۔

"منظور وغیرہ کوئی نہیں رہتا یہاں۔ ایک دفعہ ہی بتا دیا، شریف بندے ہو تو سمجھ جانا چاہیے۔" اور اسی کے ساتھ سلسلہ منقطع کر دیا گیا۔

میں نے بھی چڑچڑے انداز میں ریسیور کریڈل پر رکھ دیا۔ میرے لیے یہ تجربہ حیرت ناک تھا۔ عورت کا لب و لہجہ قطعی فطری تھا۔ اس کی بنا پر یہ سوچا بھی نہیں جا سکتا تھا کہ وہ جھوٹ بول رہی ہو۔ بیماری کے بارے میں بھی اسے جھوٹ بولنے کی کوئی ضرورت نہیں تھی۔ اگر وہ خود بھی اسے ٹالنا چاہتی تو اس کی آواز میں بیزاری اور چڑچڑے پن کے بجائے تھکن اور وقار ہونا چاہیے تھا۔ پھر سب سے بڑی بات یہ تھی کہ وہ رات کے سوا گیارہ بجے ہی گہری نیند سو رہی تھی جس کی تصدیق اس بات سے ہوتی تھی کہ ریسیور چوتھی گھنٹی کے بعد اٹھایا گیا تھا۔ اس کے بیان کے مطابق فون اس کے بستر سے اتنی دور تھا کہ کال ریسیو کرنے کے لیے اسے بستر چھوڑ کر آنا پڑا تھا۔ اگر وہ خود ہی اسے ٹوٹتی یا کسی طرح اس سے وابستہ تھی تو اصولی طور پر اسے فون اپنے سرہانے رکھ کر سونا چاہیے تھا تاکہ اہم پیغامات بلا توقف وصول کر سکے۔ وہ تو ان میں سے معلوم ہوتی تھی جو رات گئے کال وصول کرنے کے بجائے غنودہ ذہن کے ساتھ اس امید پر بستر میں دبکے رہتے ہیں کہ فون کرنے والا طویل انتظار سے اکتا کر خود ہی سلسلہ منقطع کر دے گا۔

بہرحال اس تازہ تجربے نے میرے پچھلے مشاہدے کی توثیق کر دی تھی اور ایک بجے کے بعد فون کر کے میں اس پراسرار معاملے میں کوئی حتمی رائے قائم کر سکتا تھا لیکن ایک بجنے میں خاصی دیر تھی اور میرے پاس ایک اور کام موجود تھا لہٰذا میں نے اسی کو نمٹانے کا فیصلہ کر لیا۔

سی ون کا فون نمبر ویسے تو مجھے سکندر علی کی ڈائری سے مل ہی گیا تھا لیکن بخشی نے اپنے کسی دوست کی رہائش گاہ کے حوالے سے وہی نمبر مجھے بتایا تھا۔ بخشی کو میں انڈس ہوٹل کے کمرے میں مقفل کر آیا تھا۔ مجھے امید نہیں تھی کہ وہ چار پانچ گھنٹوں سے پہلے ہوش میں آ کر ہوٹل چھوڑنے کے قابل ہو سکے گی۔ اس اعتبار سے اس کوٹھی کی مالکن کو موجود ہونا چاہیے تھا اور بخشی کے ساتھ اسے بھی سبق دینے کا ارادہ

یہ دیکھ کر اس کا خون کھول اٹھا۔ اس نے سوچا کہ قدرت نے ایک سنہری موقع فراہم کر دیا تھا۔ وہ اس کے ناپاک ارادے پولیس والوں کے بغیر اس وحشی بھیڑیے کو کیفر کردار تک پہنچا سکتا تھا۔ سب سے پہلے بغیر خاموشی کے ساتھ گاؤں سے نکلا اور کئی میل کا سفر طے کر کے پولیس چوکی پر جا پہنچا۔ وہاں اس کی کہانی پر توجہ دینے کے بجائے اس کے ساتھ تحقیر آمیز سلوک کیا گیا لیکن اس نے سب کچھ فراموش کر کے قسمیں کھا کھا کر انہیں یقین دلایا تو اسے دیں کر ایک سپاہی کو تفتیش کے لیے سائیکل پر متھا خان کی حویلی کی طرف روانہ کر دیا گیا۔

متھا خان نے سپاہی کی خاص خاطر مدارات کیں اور اسے اپنی بے گناہی کا یقین دلا کر واپس لوٹا دیا اور چوکی کے انچارج نے اسے بے حساب گالیاں سناتے ہوئے چوکی سے دھتکار دیا۔

میرے دل کا شور متھا خان کے خلاف نفرت اور انتقام کی آگ میں سلگ رہا تھا لیکن یہ جانتا تھا کہ اب اسے اپنے گاؤں میں کہیں پناہ نہ مل سکے گی۔ متھا خان کو سپاہی کے ذریعے مخبری کرنے والے کے نام کا علم ہو گیا ہوگا۔ اس کے خونخوار جانثار چپے چپے پر اسے تلاش کرتے پھر رہے ہوں گے۔ اس نے گاؤں کا رخ کیا تو متھا خان کی حویلی کی اونچی دیواروں کے پیچھے سسکا سسکا کر مار دیا جائے گا اور کسی کو کانوں کان اس کے انجام کا علم بھی نہ ہو سکے گا۔

وہ رات اس نے کھیتوں میں چھپ کر آنکھوں ہی آنکھوں میں گزار دی۔ صبح کا اجالا پھیلتے ہی چھپتا چھپاتا بس اسٹینڈ تک پہنچا اور پھر ضلع کے صدر مقام تک جا پہنچا۔ وہاں خاصی دشواریوں کے بعد وہ فوجی حکام تک رسائی حاصل کرنے میں کامیاب ہو سکا۔ انہوں نے سنجیدگی کے ساتھ اس کا بیان سنا پھر پولیس چوکی والوں کے غیر ذمہ دارانہ رویے کا ذکر سنتے فوری کارروائی پر تیار ہو گئے۔

اس کی رہنمائی میں فوجی جیپ گاؤں کی طرف روانہ ہوئی تو راستے سوالات کا سلسلہ شروع ہو گیا۔ اس نے افسروں کو یقین دلایا سب کچھ اس نے اپنی آنکھوں سے دیکھا تھا اور وہ خود اس تجوری تک ان کی رہنمائی کرے گا۔ اگر اس کا الزام بے بنیاد ثابت ہو تو اسے الٹا لٹکا دیا جائے۔

لیکن پولیس چوکی کے انچارج کی حماقت کھیل بگاڑ چکی تھی۔ متھا خان کو علم ہو چکا تھا کہ گھر کی بات باہر نکل چکی ہے۔ مخبری کرنے والے شخص کی مہم ناکام رہی تھی۔ ڈھونڈا جو رہا تھا اسے گاؤں کی حدود میں ایک فوجی گاڑی کے داخلے کی خبر ملی تو اس نے سمجھ لیا اس کی بازی الٹ چکی ہے۔ اپنی دانست میں وہ علاقے کا سب سے طاقتور تھا اور اس کے نزدیک گرفتاری کی صورت میں ذلت اور رسوائی کا سامنا کرنا اسے کسی بھی قیمت پر گوارا نہیں تھا۔

فوجی دستہ حویلی میں داخل ہوا تو وہاں صف ماتم بچھی ہوئی تھی۔ متھا خان نے اپنی پیشانی پر پستول سے فائر کر کے خودکشی کر لی تھی۔ اس کی کھوپڑی اور چہرے کے چیتھڑے اڑ گئے تھے۔ وال خوابگاہ میں اس کی بھیانک لاش کے قریب آہنی تجوری کھلی ہوئی تھی اور فرش پر چند آہنی صندوق تاروں کی پیچیدگی کے ساتھ منسلک رہا تھا جس پر اسے کسی سے راز و نیاز میں مصروف دیکھا گیا تھا۔

ماہرین کے مطابق وہ ایم پی تھری جنریشن ساخت کا طاقتور ٹرانسمیٹر تھا جو تین سو میل کے حلقہ عمل میں بخوبی کام کر سکتا تھا۔ اس پوری مہم میں کہیں بھی منشیات کی ناجائز تجارت کا کوئی حوالہ نہیں تھا۔ متھا خان کی حویلی کی تفصیلی تلاشی لی جا رہی تھی اور مستند ذرائع نے پڑوسی ملک کے لیے جاسوسی کے امکانات ظاہر کیے تھے۔

فرائض سے غفلت برتنے کے الزام میں متعلقہ پولیس چوکی کا عملہ معطل کر دیا گیا تھا اور پورے معاملے کی تفتیش فوجی حکام کر رہے تھے۔ مجھے پورا یقین تھا کہ وہ اپنی بھرپور صلاحیتیں استعمال کر کے بھی متھا خان کے اصل مقاصد دریافت کرنے میں کامیاب نہ ہو سکیں گے کیونکہ تنظیم کا بنیادی اصول تھا جس کے تحت اس کے ذمے دار کسی قسم کا کوئی تحریری ثبوت اپنی تحویل میں نہیں رکھتے تھے۔ تلاشی لینے والوں کو کہیں سے کوئی سراغ نہ ملتا تو تفتیش کا سارا زور ایک پہلو پر مرکوز رہتا کہ متھا خان کسی پڑوسی ملک کا جاسوس تھا۔ اس شبہے کو ایم پی تھری جنریشن کے جدید ترین ٹرانسمیٹر سے تقویت ملتی کیونکہ اس کا دائرہ کار تین سو میل پر محیط تھا اور یہ فاصلہ سرحد پار کے کئی اہم شہروں تک جا پہنچتا تھا۔

میرے لیے یہ بات ہر شک و شبہے سے بالا ہو چکی تھی کہ متھا خان ان ہی دنوں تھا۔ غالباً اس نے آپریشن کے بارے میں پوچھ گچھ کے لیے چوکی سے آنے والے سپاہی کے واپس لوٹتے ہی احتیاط کے طور پر میرے لیے پیغام ریکارڈ کرایا تھا۔ اس وقت اسے شبہ بھی نہیں ہو سکا ہوگا کہ آناً فاناً یہ معاملہ اس قدر سنگین ہو جائے گا کہ اسے خودکشی پر مجبور ہونا پڑے گا۔

میرے لیے اپنی نگاہوں پر یقین کرنا دشوار ہو رہا تھا..... پی ڈان جو اڑتالیس گھنٹے قبل میرے لیے ایک پراسرار نام تھا، اس قدر بے چارگی کے عالم میں اپنے انجام کو پہنچا تھا کہ ذہن لامحالہ انسانی تدبیر سے ماورا قدرت کی کارفرمائیوں کی طرف مبذول ہو جاتا تھا۔ میرے سامنے تو پی ڈان کا نام اسی وقت آیا تھا جب میں نے سکینہ گلی کو تنظیم کا مطلق العنان سربراہ سمجھتے ہوئے اس کے مکان میں گھس کر اس کی تجوری کا جائزہ لیا تھا اور میری اس حرکت کے ساتھ ہی میرے لیے مشکلات کا نزول شروع ہو گیا تھا۔

دراصل پی ڈان کی مخبری جان کر سکینہ گلی سے

منکشف ہوئی تھی، اور اس کی تباہی کا سبب بن گئی۔ پہلے اس نے سکندر علی کو یوں الجھایا کہ اس کے بچ نکلنے کی کوئی صورت نہ رہی پھر اوپر والوں کے حکم پر سکندر علی کو وہ فتنہ اپنے سر پر مسلط کرنا پڑا۔ اس عورت نے سکندر علی کے مکان میں ایک چور کے گھسنے کی کہانی پہلی فرصت میں آگے بڑھادی اور اسے غفلت کا مجرم قرار دے کر معزول کر دیا گیا۔ اس کے ساتھ اس کے اختیارات بھی اور سی۔ ورن کو مشترکہ طور پر مل گئے۔ برسوں میں پہلی بار تنظیم کا کوئی اہم کارندہ میرے سامنے آیا تھا لیکن سی۔ ورن سے واقفیت میرے لیے کافی ثابت نہ ہوئی کیونکہ میرے نزدیک سکندر علی میرے راستے کی ایک مستقل رکاوٹ تھا لہٰذا میں نے اسے اس کے نام کے دیوالیے میں موت کے گھاٹ اتار دیا۔ اس کے قتل کی خبر نے بی۔ ورن کو بوکھلا دیا۔ کسی گمنام دشمن سے محاذ آرائی کے اندیشے کے تحت اس نے براہ راست مجھ سے ایم ڈی تھری ہنڈرڈ پر بات کی اور مجھے بی فور کے مکمل اختیارات سونپ دیے لیکن مجھ سے براہ راست رابطہ اسے راس نہ آسکا۔ دوبارہ گفتگو کی نوبت آنے سے پہلے ہی اس نے خودکشی کر لی۔

تنظیم کے ان دونوں عہدوں کی تباہی کی پشت پر صنف نازک کا ہاتھ تھا۔ سکندر علی کی بربادی کی ابتدا ذہنی کی مخبری سے ہوئی تھی اور بی۔ ورن اس عورت کے شوہر کے انتقام کا نشانہ بنا تھا جسے اس نے کنویں میں کود جانے پر مجبور کر دیا تھا۔ جس طرح اس حیادار عورت نے اپنے ہاتھوں اپنی زندگی کا خاتمہ کیا تھا اسی طرح درندہ صفت شہاخان کو اپنے ہاتھوں سے اپنی کھوپڑی کے چیتھڑے اڑانے پڑے تھے۔

حالات میری توقع کے برعکس بہت تیزی سے بدل رہے تھے اور مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا کہ میں بہت جلد اس تنظیم کا شیرازہ بکھیرنے میں کامیاب ہو جاؤں گا۔ میرے لیے خوشی کی بات یہ تھی کہ ایم ڈی تھری ہنڈرڈ پر ہونے والی گفتگو کسی غیر متعلق آدمی نے نہیں سنی تھی۔ بی۔ ورن نے اپنی غفلت اور بے احتیاطی پر پردہ ڈالنے کے لیے گفتگو سے جانے کا عذر تراشا تھا تاکہ اپنے بے رحم سرکاروں کے ہاتھوں [illegible] ایم۔ ڈی تھری ہنڈرڈ کا استعمال ترک کرنے کا جواز پیدا کرسکے۔ اس طرح یہ خطرہ ٹل گیا تھا کہ کسی گمنام حریف کے اچھے وار کے نتیجے میں تنظیم کا ہر وہ سراغ گم ہو جائے جو میرے علم میں آچکا تھا۔

ایشے ڈاؤن اور ایڈیکشن کیور سوسائٹی سے اب تک ہر راز محفوظ اور میری ذات تک محدود تھا۔

میں وہ خبر غور سے پڑھ چکا تھا، ذہن میں نے بے یقینی کے عالم میں اس واقعے کے نتائج و عواقب پر غور کیا تھا پھر دفتر پہنچنے تک اس معاملے میں میرا ذہن بالکل صاف ہو چکا تھا۔

دفتری معمولات میں نے حسب معمول پوری سرگرمی سے سرانجام دیے۔ مِل کے سینئر اراکین کے مختصر سے اجلاس میں آئندہ چند ماہ کے آرڈرز اور پروڈکشن شیڈول کے بارے میں حتمی شکل دی۔ [illegible] ہی غزالہ کے گھر کا نمبر ملانے لگا۔

دوسری طرف سے غزالہ کی ماں نے ریسیور اٹھایا۔ میں نے سلام کر کے اپنا نام بتایا تو اس نے ایک ہی سانس میں بہت سی دعائیں دے ڈالیں پھر مجھے لائن ہولڈ کرا کر غائب ہو گئی۔

چند ثانیوں بعد میرے کانوں میں غزالہ کی مترنم آواز رس گھول رہی تھی۔

"آج کالج نہیں گئیں تم؟" میں نے مسکراتے ہوئے سوال کیا۔

"دل نہیں چاہ رہا تھا۔" وہ دھیمے سے بولی۔ "مگر [illegible] کالج چلی جاتی تو اس وقت آپ کا فون کون سنتا؟"

"کامران کا کیا حال ہے؟" میں نے سوال کیا۔

"اس کی اتنی فکر نہ کریں آپ۔" کامران کے ذکر پر اس کی آواز ایک دم بوجھل سی ہو گئی۔ "وہ تو دن بھر کسی نہ کسی وقت مر کھپ جاتا ہے..... رفتہ رفتہ ہم اس کے دوروں کے عادی سے ہو گئے ہیں۔"

مجھے افسوس ہونے لگا کہ میں نے کیوں وہ ناگوار موضوع چھیڑ کر اس کو رنجیدہ کیا۔ لمحہ بھر کے سکوت کے بعد میں نے پوچھا۔ "تھوڑی دیر کے لیے باہر چلو گی میرے ساتھ؟"

"میں تو خود آپ سے بات کرنے کے لیے بے چین ہو رہی تھی۔ آپ نے امی اور ڈیڈی کو کیا گھول کر پلایا ہے کہ دونوں ہی کل شام سے آپ کے گن گا رہے ہیں۔" وہ بچی سی معصومانہ خوشی کے ساتھ بولی۔

"میں پندرہ منٹ میں آ رہا ہوں۔" میں نے یہ کہہ کر سلسلہ منقطع کر دیا۔

میں دفتر سے روانہ ہوا تو چند ہی منٹ بعد میں نے اپنے پیچھے اس سیاہ کار کی موجودگی محسوس کر لی جو پیچھے مڑتے ہی اچانک نمودار ہوئی تھی اور محفوظ فاصلے سے میرے پیچھے چلی آ رہی تھی۔ میں نے بڑی سڑک پر آتے ہی اپنی کار کی رفتار بڑھا دی اور اسی لمحے سیاہ کار بھی ہوا کے گھوڑے پر اڑنے لگی۔ چند منٹ کی کوشش کے بعد مجھے یقین ہو گیا کہ وہ کار میرا تعاقب کر رہی تھی اور شاید اس میں بیٹھا ہوا شخص بھی سمجھ چکا تھا کہ میں نے اسے بھانپ لیا ہے۔

اس سے پیشتر میں سی۔ ورن کے آدمیوں کو سفید کار میں اپنا تعاقب کرتے ہوئے دیکھ چکا تھا۔ اس وقت شاید کوئی نیا آدمی میرے تعاقب میں لگایا گیا تھا۔ شہر کے معاملات تنظیم کے بڑوں کے لیے یقیناً تشویش کا سبب رہے ہوں۔ مجھے اپنی ذات کے بارے میں پوری طرح کا احساس نہیں تھا۔ میرا خیال تھا کہ سیاہ کار والا سی۔ ورن کا ہی

اصول کے مطابق میری دیکھ بھال پر مامور کیا گیا تھا لیکن اس
روز بھی سی ون کے بارے میں الجھن کا شکار ہو چکا تھا۔ ایک اخبار
شہر میں میرے اختیارات کے لیے ایک کھلا چیلنج تھا۔ اسے تو
بنگلے سے قبل ہی سی ون کے آخری احکام اسے بتا چکا تھا جن کے
تحت اگلی ہدایات ملنے تک تمام سرگرمیاں موقوف رہنی تھیں۔ جن
میں تعاقب وغیرہ کے معمولات۔۔ بھی شامل تھے لیکن میرے پیچھے
لگی سیاہ کار سے یہ ظاہر ہو رہا تھا کہ سی ون نے وہ حکم
نظر انداز کر دیا تھا۔

تنظیم کے بڑے لوگوں کے مطابق ان دنوں حالات یک بیک
پیش ہو گئے تھے۔ میں نے سوچا کہ کیوں نہ اس مفروضے کا سہارا
لے کر سیاہ کار والے کی مرمت کر دی جائے۔ اصولی طور پر کسی کو
میری اس کارروائی پر اعتراض نہیں ہونا چاہیے تھا۔ آخری احکام
کے مطابق ہیروئن کی پہلی کھیپ کی آمد کے بعد ساری کارروائیاں
ملتوی تھیں۔ اس طرح میرے لیے کھلا امکان تھا کہ تعاقب کرنے
والے شخص کا ذکر نہ ہو۔ اسی مفروضے کی آڑ لے کر میں باسانی
بات بنا سکتا تھا۔ اس طرح کم از کم سی ون کو بعض ضروری
امور میرے بارے میں محتاط رویہ پر مجبور ہو جاتا۔ پھر میں یہ بھی
بتا سکتا تھا کہ اس مرحلے پر غزالہ کی ذات یا اس کا مکان ان
نگاہوں میں آئے کیونکہ سی ون تنظیم کے حفاظتی اور انتظامی
معاملات کا نگراں تھا۔ غزالہ سے میرے مراسم کی جھلک ملتے ہی
قائل ہو جاتا کہ کہیں غزالہ کی ساخت تنظیم کے لیے خطرات
نہ بن جائے۔ اگر اس کی پرواہ کیے بغیر اوپر سے مجھے کوئی منفی
حکم ملتا تو حکمت عملی کے تحت مجھے اس کی تعمیل کرنا پڑتی۔ ایسے
حالات سے بہتر یہی تھا کہ سی ون یا اس کے حواریوں کو غزالہ
کا پتا نہ ملنے پائے۔

غزالہ کے تحفظ کے بارے میں ایک مبہم لیکن اہم نکتہ اور

سکندر علی تو اس کی زرعی زمین پر بکھرنے کے سلسلے میں میں
نے احتیاط سے منصوبہ بندی کی تھی۔ کرائے کی کار پر فرضی نمبر
استعمال کرنے کے ساتھ ہی ناتجربہ کاری کے باوجود مقصود علی
تک رسائی کے لیے حلیہ تک بدلنے کی کوشش کر ڈالی تھی۔ جو اس
بات کا سبب رہی کہ ابھی تک میری ذات ہر خطرے سے محفوظ
تھی۔ منصوبہ بندی میں میں یہ بھول بیٹھا تھا کہ میرا دوسرا
ذریعہ انسپکٹر راجہ فاروق ہی شہر کی کوئی کال موصول نہیں کر
سکتا۔ میری چھوٹی سی بد قسمتی ہی تھی کہ جیب میں راجہ فاروق کے کار کے
متعلق کا نقشہ تمام کر سکتا تھا تو سی ون کو مجھ سے رابطے کی
ضرورت ہوتی اور جواب نہ ملنے پر وہ اس بارے میں فکر مند کی

کا شکار ہو گیا۔ بعد میں میں نے اس کے استفسار کو بھی معاملات میں
مداخلت قرار دے کر ٹالنا چاہا تو وہ اڑ گیا اور مجھے یہ بہانا کرنا پڑا کہ
اپنی ایک دوست کے ساتھ فرصت کے لمحات گزارنے کی نیت
سے میں آپریشن گھر ہی پر چھوڑ گیا تھا تاکہ اس دوست پر آپریشن کا
راز فاش نہ ہو۔ بظاہر سی ون نے میری وہ وضاحت قبول کر لی
تھی لیکن مجھے اندیشہ تھا کہ سکندر علی کے قتل کی شام میری عدم
دستیابی کو وہ آسانی کے ساتھ فراموش نہ کر سکے گا۔ غزالہ کا نام
سامنے آتے ہی وہ اس کے پیچھے لگ سکتا تھا تاکہ اس شام کے
بارے میں اس سے میرے بیان کی تصدیق یا تردید کرا سکے کیونکہ میں
نے اسے یہ نہیں بتایا تھا کہ میں نے اپنا وقت کس کے ساتھ گزارا
تھا لیکن غزالہ سے میری دلچسپی اسے ایک ہی منطقی نتیجے پر پہنچنے میں مدد دیتی
جو میرے لیے قابل قبول نہیں تھا۔

میں مختلف راستوں سے گزرتے ہوئے اپنی کار شہید ملت
روڈ پر لے گیا۔ اس کشادہ سڑک پر تعاقب کرنے والے کو فاصلے
میں خاصا اضافہ کرنا پڑا۔ میری نگاہیں سڑک کے ساتھ ہی عقب نما
آئینے میں اس کار کا بھی جائزہ لے رہی تھیں۔ چڑھائی ختم ہونے کے
بعد ڈھلان میں اترتے ہوئے جوں ہی آئینے میں اس کار کا عکس
غائب ہوا، میں نے اپنی کار سڑک کے بائیں سرے پر روک دی۔
سیاہ کار برق رفتاری کے ساتھ سڑک کے بلند ترین حصے پر
نمودار ہوئی تھی۔ شاید اسے خوف تھا کہ کہیں میں اس کی نگاہوں سے
روپوش ہو کر کسی گلی میں نہ گھوم جاؤں۔

میں نے سوچ سمجھ کر اپنی کار روکی تھی لیکن وہ اندھا دھند چلا
آ رہا تھا۔ ڈھلان سے اترتے ہوئے اس کی کار کی رفتار اتنی تیز تھی کہ
وہ گاڑی الٹنے کا خطرہ مول لے کر بھی بریک لگاتا تو اس کے لیے مجھ
سے پہلے رکنا ناممکنات میں سے تھا۔ اس کی کار آگے نکلتے ہی میں
اس کے پیچھے ہو لیا۔ ذرا سی حاضر دماغی سے صورتحال یک بیک تبدیل
ہو چکی تھی۔ پھر دور نکلنے کے بعد اس نے بتدریج رفتار کم کرتے ہوئے
مجھے آگے نکلنے کا موقع فراہم کرنا چاہا لیکن میں نے اس کی کار سے چند
گز پیچھے اسی کی رفتار اختیار کر کے اسے جتا دیا کہ میں اس کے دام
میں پھنسنے کے لیے ہرگز تیار نہیں تھا۔

شہید ملت روڈ کے آخری دوراہے سے اس نے اپنی کار
داہنی گھمائی۔ میں بدستور اس کے پیچھے لگا رہا۔ ہل پارک کے قریب
سے گزر کر وہ بائیں طرف مڑا۔ پھر اسے ویران گلیوں کا رخ کرتے دیکھ کر
میرے تجسس کی رفتار تیز ہو گئی تھی۔ آخر ایک جگہ سڑک ویران دیکھ
کر میں نے اپنی کار کی رفتار تیز کر لی۔ ہارن کے جواب میں اس نے
داہنی طرف راستہ چھوڑا تو میں نے اپنی کار اس کے برابر لا کر
تیزی کے ساتھ بائیں طرف دبانا شروع کی اور رفتار کم کرتے ہوئے

اسے گھیر کر رک جانے پر مجبور کر دیا۔

وہ انجن بند کرکے خطرناک تیوروں کے ساتھ نیچے اترا۔ جسمانی اعتبار سے وہ مجھ سے کہیں برتر تھا لیکن یہ حقیقت تھی کہ اس کے دونوں ہاتھ خالی تھے۔ میں نے انجن بند کیے بغیر نیوٹرل کرکے ہینڈ بریک کھینچا اور دروازہ کھولتے ہی اس پر ٹوٹ پڑا۔ میرا حملہ اس کے لیے بالکل غیر متوقع تھا۔ شاید وہ تلخ کلامی سے آغاز کی توقع کر رہا تھا اس لیے جسمانی بچاؤ کے لیے تیار نہیں تھا۔ میرے بدن کی وحشیانہ ٹھوکر میں وہ سڑک پر چاروں شانے چت جا گرا۔ میں اسے سنبھلنے کا موقع دیے بغیر اس کے سینے پر سوار ہو گیا۔ اس نے میرے گریبان پر ہاتھ ڈال کر میری شرٹ کی دھجیاں اڑا دیں اور میں نے طیش کے عالم میں دونوں مٹھیوں میں اس کے بال جکڑ کر اس کا سر پوری قوت سے کئی بار سڑک پر دے مارا۔ گریبان چھوڑ کر اس نے بوکھلائے ہوئے انداز میں اپنے مکوں سے میرے جبڑے سہلانے کی کوشش کی لیکن اس وقت تک سر کے پچھلے حصے کی چوٹ اس کی بصارت پر اثر انداز ہو چکی تھی لہٰذا صرف دو اوچھے وار میرے چہرے کو کسی حد تک نشانہ بنا سکے اور میں نے برسوں کے بعد اپنے پرانے حربے کو آزماتے ہوئے اس کی پیشانی پر بھرپور ٹکر رسید کر دی۔ اس کے حلق سے بے اختیار ایک چیخ آزاد ہو گئی۔ اسی کے ساتھ میرے بوجھ تلے اس کا جسم یکبارگی فضا میں اچھلا اور وہ مجھے گرا دینے میں کامیاب ہو گیا۔ میری ٹکر کے نتیجے میں اس کی پیشانی پھٹ گئی تھی جس سے گاڑھے خون کی لکیریں چہرے پر بہہ نکلی تھیں۔ اس نے اٹھنے کی کوشش کی تو خون کی دھاریں اس کی آنکھوں میں اترنے لگیں۔ اس نے بے بسی اور جھلاہٹ کے عالم میں گالیاں دیتے ہوئے بائیں آستین سے خون صاف کرنے کی کوشش کی اور میں نے پوری قوت سے اس کا داہنا جبڑا سہلا دیا۔ اس کے حلق سے غضبناک غراہٹ ابھری لیکن وہ قدرے ڈگمگاہٹ کے بعد فوراً ہی سیدھا ہو گیا۔ مجھے اندازہ ہو گیا تھا کہ اس نے مدافعت میں ذرا بھی کمزوری دکھائی تو ادھیڑ کر رکھ دیا جائے گا۔ اس بار میں نے سر جھکا کر پوری قوت سے اس کے پیٹ میں ٹکر رسید کی تھی۔ اس نے گرتے گرتے میری گردن دبوچنے کی ناکام کوشش میں شاید میری گردن کی جلد میں اپنے ناخنوں سے خراشیں ڈال دیں کیونکہ مجھے اچانک ہی اس حصے میں مرچیں بھر جانے کا احساس ہوا تھا۔ اٹھتے ہی میں نے اس کی پسلیوں میں آخری ٹھوکر ماری اور اسے گالیوں کے درمیان کراہتا ہوا چھوڑ کر تیزی سے اس کی کار کی طرف لپکا۔ میری توقع کے مطابق چابی اگنیشن میں موجود تھی ---- میں چابی لے کر اپنی کار میں بیٹھا تو وہ قریب المرگ سانڈ کی طرح چاروں ہاتھ پیروں کے سہارے سڑک سے اٹھنے کی کوشش کر رہا تھا۔

اس وقت میں خاصی خطرناک صورتحال سے دوچار تھا۔ میرے حریف کی حالت اتنی خراب تھی کہ کوئی متوجہ ہو جاتا تو میری گلوخلاصی دشوار ہو جاتی۔ لہٰذا میں فوراً ہی وہاں سے روانہ ہو گیا۔ مجھے یقین تھا کہ گاڑی کی چابی سے محرومی کے بعد وہ فوری طور پر میرا تعاقب نہ کر سکے گا۔

میں پھٹی ہوئی لش شرٹ پر خون کے دھبوں اور گلے پر لمبی رستی ہوئی خراشوں کے ساتھ گھر پہنچا تو ملازموں میں تشویش اور افراتفری پھیل گئی لیکن جب میں نے مسکراتے ہوئے انہیں ایک نشے باز سے ہلکے پھلکے تصادم کی مفروضہ کہانی سنائی تو انہوں نے مجھے تنہا چھوڑ دیا۔

میں نے فوری طور پر آئینے میں اپنے سراپا کا جائزہ لیا تو اپنی حیثیت پر مسکرائے بغیر نہ رہ سکا۔ میرے بائیں ابرو کے قریب ورم آیا ہوا تھا اور گلے کی خراشیں سینے تک اتری ہوئی تھیں۔ غنیمت یہ تھا کہ حلیہ بگڑنے کے بعد مجھے گھر پہنچنے کے لیے بہت کم فاصلہ طے کرنا پڑا تھا جو ویران گلیوں پر مشتمل تھا ورنہ میں شہر کی کسی مصروف شاہراہ پر تماشا بن کر رہ جاتا۔

مجھے خوشی تھی کہ میں کئی دن کے کانٹے کی خاطر خواہ دھنائی کرنے میں کامیاب رہا تھا۔ اب مجھے انتظار تھا کہ اس کے انجام سے واقف ہونے کے بعد کس دن اپنے ردعمل کا اظہار کس طرح کرتا ہے۔

غسل کے بعد میں نے گلے کی خراشوں کو صاف کرکے ان پر ٹنکچر لگائی تو تکلیف کی شدت سے آنکھوں میں آنسو آ گئے۔ لباس بدل کر میں نے ٹائی لگائی تو خراشیں ضرور چھپ گئیں لیکن میرے بے بند کالر میں گردن ہلانا دشوار ہو گیا۔ اس کے باوجود بائیں آنکھ کے اوپر ابھرے ہوئے نیلے نشان سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ میرے ساتھ کچھ ہوا ہے۔ میں نے دل میں سوچا کہ جب ایک نشان چھپایا نہیں جا سکتا تو ٹائی لگا کر خود کو عذاب میں کیوں مبتلا کروں۔ بس یہی فرق پڑتا کہ غزالہ ذرا زیادہ پریشان ہو جاتی اور میں تو اس بات کے لیے مدت سے ترسا ہوا تھا کہ کوئی کبھی میرے لیے بھی پریشان ہو۔ میں نے ٹائی اتار کر ڈریسنگ ٹیبل پر ڈال دی اور دوبارہ گھر سے روانہ ہو گیا کیونکہ مجھے اچھی طرح اندازہ تھا کہ غزالہ فون پر بات ہونے کے بعد میرے انتظار میں ایک ایک منٹ گن گن کر گزار رہی ہوگی۔

■

اس نے میری گاڑی کا ہارن سنتے ہی فوراً پھاٹک کھول دیا تھا۔ شاید وہ پھاٹک سے متصل لان پر میری آمد کی منتظر تھی۔ میں سکون سے گاڑی اندر پورچ میں لیتا چلا گیا کیونکہ اب اسے کھلانے کا ایک گُن بن چکا تھا۔

"ادھر ہی آجائیے ----" کار سے اترتے ہی میرے کانوں تک اس کی آواز آئی۔ میں پائیں باغ والے لان پر پہنچا، پہلے سے میز اور دو کرسیاں پڑی تھیں

ہے۔ لیکن ان کے مقاصد کے حصول کے لیے وہ گھناؤنے روپ سے ٹکرائی تھی۔ اس نے ان کے مفادات کے لیے اپنا سب کچھ لٹا یا ہوا ہے لیکن جب اسے... تو کوئی میں نے بتایا کہ نشے میں وہ بہت بہک گئی تھی تو اس کا لہجہ تلخ اور سفاکانہ ہو گیا تھا۔

"اور اگر انھوں نے سب سے ہلاک کرنے کا ہی فیصلہ کر لیا؟"

"یہ ان کا اپنا مسئلہ ہوگا۔ میرا ضمیر صاف ہے۔ بس انسانیت کے ناتے مجھے مقتولہ سا ملال ضرور ہوگا۔"

وہ میز پر کہنیاں ٹکا کر اپنا چہرہ ہتھیلیوں کے درمیان لیے یوں ہی کچھ خاموشی سے میری طرف دیکھتی رہی پھر دھیمی آواز میں "آپ ہمارے گھر کب منتقل ہو رہے ہیں؟"

"وہ کیوں؟" میں نے چونک کر سوال کیا۔

"وہ پولیس کا حکم جو ہے نا آپ کو؟" اس نے مجھے یاد دلایا "کہیں بھٹکنے کے بجائے اس غریب خانے کی مہمان نوازی کیوں نہیں کر لیتے؟ پاپا بھی اسے قبول کر لیں گے۔"

"خیال بہت اچھا ہے لیکن میں ابھی جلد سے جلد فائدہ اٹھا کر نکل جانے کا ارادہ رکھتا ہوں۔ اسے... تو کل شاید وہاں جانے بجائے مجھے ناپھر وہیں ایشین سنڈیکیٹ کا دفتر بھی ہے۔ شاید اسی تک بھی کوئی کام کی بات میرے علم میں آ جائے۔ میں مہلت رہنے والا کرنا چاہتا ہوں۔"

"پھر میں بھی آپ کے ساتھ چلوں گی۔"

"تم!" میں نے حیرت اور بے یقینی سے کہا "پھر... انداز میں بہر حال وہاں بھاگ دوڑ میں گزرے گا۔ تم ہوٹل میں اکیلی رہ جاؤ گی۔"

"میں تو آپ کا ہاتھ بٹانا چاہتی ہوں۔" وہ کرسی پر سیدھی ہو کر بولی "آپ نے مجھے بتایا تھا کہ ایشین سنڈیکیٹ بظاہر کوئی فرم ہے لیکن اس کی آڑ میں منشیات کی اسمگلنگ کرتی ہے۔ ماسٹر مائنڈ کے طور پر آپ کو اس نے ہی بھیجا تھا۔ میرا خیال ہے اگر وہاں ملازمت حاصل کرنے میں کامیاب ہو گئی تو ان کی اندرونی سرگرمیوں کا سراغ لگانا دشوار نہ ہوگا۔ ہو سکتا ہے کہ... اسمگلنگ میں بھی شامل ہو۔"

اس کی تجویز واقعی شاندار اور خاصی معقول تھی۔ میں چند لمحوں تک سوچتا رہا۔ پھر بولا "تمہارا میرے ساتھ لاہور جانا مناسب... سکتا ہے کہ تمہارے والدین اس پر راضی نہ ہوں۔"

"نہ ہوں۔" اس نے بڑا سا منہ بنایا "میں آپ کو بتا چکی ہوں کہ اب... نہیں رہ گئی ہے۔ آپ سے ملاقات ہونے سے پہلے... جانتیں آپ... زندگی میں پہلی بار میرے ایک فیصلے سے متفق

ہو گئے ہیں۔"

"تم ان کی طرف سے شدید غلط فہمیوں میں مبتلا ہو۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔ "مانا کہ وہ کامران کی تباہی کے ذمہ دار ہیں لیکن وہ معاملہ آغاز ہی تھا اور تم اپنے دل میں نفرت کے بیج بو رہی ہو۔ وہ دونوں خود اپنے ضمیر کے مجرم ہیں۔ مجھے تو ان سے ہمدردی ہو گئی ہے۔ نفرت کی عینک سے تمہیں ان کا ہر فعل قابل مذمت نظر آتا ہے ورنہ وہ درحقیقت تمہارے خیر خواہ ہیں۔ ایسا نہ ہوتا تو وہ ہرگز مجھے قبول نہ کرتے۔"

"ضمیر کے قیدی!" اس نے سر جھٹک کر دہرایا "منشیات، انسانی زندگی اور لوٹ مار میں ملوث ہو کر جیل جانے والوں کو... اس خطاب سے نوازتی ہے۔ اس اعتبار سے آپ درست ہی کہہ رہے ہیں۔" پھر اچانک اس کا لہجہ قدرے استہزائیہ ہو گیا "امی کے منصب پر بوجھ ہوتا تو وہ مدتوں پہلے کوکین ترک کر چکی ہوتیں۔ وہ نشہ اس گھر کی فضا پر آج بھی حکمراں ہے۔"

"ہر کوشش ناکام ہو گئی۔ کوکین بہت موذی نشہ ہے عزرا! تمہاری ماں اپنی اس عادت سے اکتا گئی ہے لیکن مجبور ہے۔"

"یہ سب ڈھکوسلا ہے۔" وہ بچوں کی طرح ضد سے بولی "قوت ارادی مضبوط ہو اور احساس جرم بیدار ہو جائے تو ہر نشہ چھوٹ سکتا ہے۔ انھوں نے واقعی آپ کو خوب بہلایا ہے۔"

"بے وقوفی کی باتیں مت کرو۔" میں نے قدرے تیز لہجے میں کہا "شاید تم ایڈکشن کی اصطلاح سے ناواقف ہو۔ اس کے لیے عادت کا لفظ بہت معمولی ہے۔ یہ بہت بھیانک مرض ہوتا ہے۔ کوکین، مارفین، ہیروئن، ایسے موذی نشے ہیں کہ آدمی کچھ عرصے تک مسلسل کے ساتھ استعمال کرے تو زندگی بھر کے لیے ان کا غلام بن کر رہ جاتا ہے۔ چاہتے ہوئے بھی اپنے ذہنی اور جسمانی معمولات کو برقرار رکھنے کے لیے نشے کا سہارا لینا پڑتا ہے۔ وقت پہ مطلوبہ خوراک نہ ملے تو شدید اعصابی اضمحلال پیدا ہو جاتا ہے۔ اینٹھن اور ہولناک مایوسی کی گرفت میں آ کر حواس کھو بیٹھتا ہے۔ تمہارے ڈیڈی نے مجھے بتایا کہ امی اپنی ناکام کوششوں میں کئی بار کرب ناک اذیت سے گزر چکی ہیں اور تمہارے ڈیڈی نے خوفزدہ ہو کر انھیں کوکین لینے پر مجبور کیا کہ کہیں تمہاری ماں بھی کامران کی طرح ہمیشہ کے لیے دیوانگی میں مبتلا نہ ہو جائیں۔ تمھیں ان کے بارے میں اپنے رویے پر نظر ثانی کرنا چاہیے۔"

میرے الفاظ اس کے لیے حیرت خیز ثابت ہوئے۔ میں خاموش ہوا تو وہ بے یقینی کے عالم میں بڑبڑانے لگی "او میرے خدا! تو امی کی وہ حالت کوکین چھوڑنے کے سبب ہوا کرتی ہے۔ کئی بار میرے سامنے ان کی حالت غیر ہوئی اور میں ہر بار غصے میں گھر سے چلی گئی۔ میں ہمیشہ یہی سمجھتی رہی کہ کوکین کی زیادتی اپنا رنگ دکھا

رہی ہے لیکن میرا کوئی قصور نہیں تھا۔ مجھے کبھی اعتماد میں نہیں لیا گیا۔ مجھے کسی نے کچھ نہیں بتایا۔ مجھے ہمیشہ اجنبیت کا احساس رہا جیسے میری لاعلمی میں یہاں چوری چھپے سازشیں کی جا رہی ہوں۔ حقیقت بتائی جاتی تو میں اتنی بے خبر نہیں تھی کہ ان کا احترام نہ کرتی۔"

"مجھے خوشی ہے کہ آج میں نے اس دیوار کو گرا دیا۔" میں نے اسے ذہنی جھٹکے کے اثرات سے بچنے کا راستہ دینے کی نیت سے بولتے ہوئے کہا۔ "اٹ از نیور ٹو لیٹ۔ تمہارے والدین کو تمہارے بدلے ہوئے رویے سے بہت سہارا ملے گا۔ تمہارے ساتھ انہوں نے بھی غلطیوں کا ارتکاب کیا جس کی سزا ذہنی گھٹن کی صورت میں تم سب ہی بھگت رہے ہو۔"

"آپ نے میری آنکھیں کھول دی ہیں ــــ" وہ کھوئی کھوئی آواز میں بولی۔ "مجھے ندامت ہو رہی ہے اپنے آپ پر۔ میں اب امی کا سامنا کیسے کر سکوں گی؟ ان کے بارے میں بہت گڑبڑ سوچتی رہی ہوں۔" اس نے پھریری سی لے کر اپنی کنپٹیاں دونوں ہتھیلیوں سے دبا لیں۔

وہ نفرت جو برسوں سے ماں اور بیٹی کے درمیان خاموشی سے پروان چڑھتی رہی، کس قدر چھوٹی غلط فہمی کی بنیاد پر پیدا ہوئی تھی۔ میرے لیے وہ زندگی کا ایک عجیب ترین تجربہ تھا۔ حقیقت کا انکشاف ہوتے ہی غزالہ اپنے ماضی کے رویے کے بارے میں سوچ سوچ کر جذباتی ہیجان سے دوچار ہوتی رہی۔ میں بمشکل اسے قابو میں رہنے پر آمادہ کر سکا۔ پھر اسے ساتھ لے کر لان سے اندر گیا تو اس کی ماں ڈرائنگ روم میں بیٹھی اخبار پڑھ رہی تھی۔

میری صورت دیکھتے ہی اس کی نگاہوں میں محبت آمیز چمک پیدا ہو گئی۔ نقاہت زدہ چہرے پہ ممتا کا نور سمٹ آیا اور وہ اخبار تپائی پر ڈالتے ہوئے کھڑی ہو گئی۔ پھر اس نے غزالہ کی بدلی ہوئی کیفیت دیکھی تو حیران سی نظر آئی لیکن اس سے پیشتر کہ وہ کچھ بولتی، غزالہ بھاگتی ہوئی آگے بڑھی اور والہانہ انداز میں اپنی ماں سے لپٹ گئی۔

غزالہ کی پشت میری جانب تھی لیکن اس کے بدن کی لرزش سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس کے دل کی کدورت آنسوؤں کے سیلاب میں دھل رہی تھی۔ وہ بے آواز سسکیوں کے ساتھ رو رہی تھی۔ شمع کو کچھ علم نہیں تھا کہ اس کی بیٹی کس انقلاب سے دوچار ہوئی ہے لیکن اس پر بھی رقت طاری ہو چلی تھی۔ میں نے محسوس کیا کہ میں وہاں رکا رہا تو شاید میری بھی آنکھیں نم ہو جائیں گی۔ میں سر جھکائے باہر نکل آیا اور دوبارہ لان پہ بیٹھ گیا۔

کچھ دیر بعد کرنل زوار واپس لوٹا تو مجھے لان پر تنہا بیٹھے دیکھ کر بوکھلا گیا۔ "ارے تنویر میاں! تم اکیلے بیٹھے ہو؟ شمع کہاں ہے؟ غزالہ بھی گھر ہی پر تھی۔ آؤ میرے ساتھ اندر چلو۔"

"آپ بھی یہیں بیٹھ جائیں۔" میں نے مسکراتے ہوئے ہمدردانہ انداز میں کہا۔ "وہ دونوں اندر ایک جذباتی کشمکش سے گزر رہی ہیں۔ میں بھی انہیں چھوڑ کر باہر آ بیٹھا ہوں۔"

"اوہ!" وہ بے چارہ پریشان ہو گیا۔ "پھر غزالہ نے کوئی ہنگامہ کیا ہے۔ پتا نہیں کیوں بات بات پر شمع سے الجھ جاتی ہے۔"

"پریشانی کی بات نہیں۔ وہ اپنی ماں سے معافی طلب کر رہی ہے۔ اسے اپنی غلطی کا احساس ہو گیا ہے۔" میں نے مختصراً بتایا۔ اسے میری بات پر یقین نہ آ سکا۔ اس کے لیے یہ بات ناقابل فہم تھی کہ برسوں کی کدورت پل بھر میں مٹ سکتی ہے۔ وہ بے تابی سے اندر جانے کے لیے مڑا ہی تھا کہ اچانک اسے میرے سامنے رونما ہونے والی تبدیلیوں کا خیال آ گیا۔ میں نے چہرے کے تاثرات میں ایک قابل قبول عذر پیش کیا اور وہ سر ہلاتا ہوا بے تابانہ انداز میں اندر چلا گیا۔

سورج بلند ہونے کے ساتھ لان پر پھیلا ہوا سایہ بھی سکڑتا جا رہا تھا۔ میں اٹھ کر گلاب کی کیاریوں کے قریب جا کھڑا ہوا۔ میرا ذہن سبزہ، روشنی اور غلاظت کے آمیزے سے نشوونما پانے والے حسن کی نزاکتوں میں کھو گیا۔ پھر ذہن دوڑ کر غزالہ کی ماں شمع کی طرف چلا گیا۔ کس قدر صابر اور مہربان تھی وہ عورت بھی۔ بیٹی کے تحقیر آمیز اور جارحانہ رویے کو خاموشی سے جھیلتی رہی۔ حد تو یہ ہے کہ گھر کی تلخیاں بھی اس کے لہجے کے دھیمے اور میٹھے آہنگ میں سرایت نہ کر سکیں۔ وہ شریف النفس تھی اور اچھی طرح جانتی تھی کہ اس کی ایک حماقت گھرانے کی بربادی کا باعث بن گئی تھی لہٰذا اس نے خندہ پیشانی سے ہر توہین کو اپنے جرم کی سزا سمجھ کر تسلیم کر لیا تھا ــــ ماضی میں گزرے ہوئے تجربے سے وہ ابھی اس کے اندر کی نیک عورت کو نہیں بدل سکا۔

چند منٹ بعد کرنل زوار زیدی مجھے ڈرائنگ روم تک لے گیا۔ ماں بیٹی وہاں سے جا چکی تھیں۔ کچھ دیر بعد دونوں واپس آئیں تو شمع کے چہرے سے مسرت پھوٹی پڑ رہی تھی۔ غزالہ منہ ہاتھ دھو کر آئی تھی لیکن اس کی آنکھوں میں گریۂ ندامت کے آثار صاف پڑھے جا سکتے تھے۔ وہ سر جھکائے ماں کے ساتھ بیٹھ گئی۔

ان تینوں کے لیے وہ زندگی کی بہت سعید ساعتیں تھیں۔ گھر کی فضا پر چھائے ہوئے انتشار کے بادل غیر متوقع طور پر چھٹ گئے تھے۔ شاید غزالہ نے اس بارے میں اپنی ماں کو میرے کردار سے آگاہ کر دیا تھا کیوں کہ وہ میری بہت زیادہ ممنون نظر آ رہی تھی۔ محبت آمیز نگاہوں سے مسلسل مجھے ہی دیکھے جا رہی تھی۔ گفتگو کا آغاز ہوا تو ہر ایک اپنی جگہ مسرور اور اپنی ذات میں گم سا تھا لیکن شمع کے توسط انداز نے تھوڑی ہی دیر میں فضا ہموار کر دی۔

بیرونی کمرہ نظر آرہا تھا جس کا باہر ہی سے کسی دفتر کا گمان ہوتا تھا۔ میں نے پھاٹک سے آگے بڑھ کر گاڑی ایک کنارے سے پارک کر دی اور دروازے لاک کر کے اس کھلے ہوئے پھاٹک سے اندر داخل ہو گیا۔ پھر برآمدے کے ایک ستون کی اوٹ میں چوبی اسٹول پہ اونگھتا ہوا اس ادارے کا ایک کارندہ بھی نظر آ گیا۔ جب اس کے قریب پہنچا تو وہ ستون سے سر ٹکائے آنکھیں موندے بیٹھا ہوا تھا۔ میرے قدموں کی چاپ بھی اس کے آرام میں خلل انداز نہیں ہو سکی تھی۔ میں نے نرمی سے اس کا شانہ چھوا تو اس نے ہڑبڑا کر آنکھیں کھول دیں۔

اس کی آنکھیں لال بھبھوکا ہو رہی تھیں۔ آنکھوں کی سکڑی ہوئی پتلیوں میں غیر معمولی چمک موجود تھی جسے دیکھ کر میں حیران رہ گیا۔ وہ علامات یقینی طور پر کسی نشے کے استعمال کی نشاندہی کر رہی تھیں۔ نشے کے روگ میں مبتلا مریضوں کے علاج کا دعویٰ کرنے والے ادارے میں ایک نشے باز کی موجودگی میرے اعتبار سے حیرت ناک تھی۔

"سوسائٹی کا دفتر کدھر ہے؟" میں نے سوال کیا تو اس نے سامنے والے دروازے کی طرف ہاتھ اٹھا دیا۔

"اندر نسیم صاحب بیٹھے ہیں۔ وہ سوسائٹی کے سکریٹری ہیں۔"

"اور تم یہاں ڈیوٹی لگائے بیٹھے ہو؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے خشک اور چبھتے ہوئے لہجے میں کہا۔ اس کا چہرہ فق ہو گیا اور پھر وہ ہکلاتے ہوئے بمشکل میرے عائد کیے ہوئے الزام سے انکار کر سکا تھا۔

"جھوٹ مت بولو۔" میں نے دھیمی آواز میں اسے پھٹکارا۔ "میں نشے باز کو ہزاروں کے مجمع میں الگ پہچان سکتا ہوں۔ جھوٹ بولو گے تو ابھی کھڑے کھڑے نوکری سے نکلوا دوں گا۔"

وہ دونوں ہاتھ جوڑ کر گھگھیانے لگا۔ "نسیم صاحب سے شکایت مت کرنا صاحب۔ اب ڈیوٹی پہ چرس کو ہاتھ بھی نہ لگاؤں گا۔"

میں بند دروازے کا ہینڈل گھما کر اندر داخل ہو گیا۔ وہ وسیع کمرہ ایئر کنڈیشنڈ تھا اور فرش پہ دبیز قالین بچھا ہوا تھا۔ کمرے میں دو میزیں پڑی ہوئی تھیں۔ بڑی میز کے عقب میں ریوالونگ چیئر خالی پڑی ہوئی تھی۔ دوسری میز کے پیچھے ایک ادھیڑ عمر لیکن صحت مند آدمی اخبار کھولے بیٹھا ہوا تھا۔ مجھے دیکھتے ہی اس نے اخبار میز پہ ڈال دیا۔

"نسیم صاحب؟" میں نے اس کی میز کی طرف بڑھتے ہوئے استفساریہ لہجے میں کہا اور وہ فوراً ہی مشینی انداز میں بول پڑا۔

"جی ہاں میں ہی ایڈکشن کیور سوسائٹی کا سکریٹری ہوں۔ تشریف رکھیے۔ کس سلسلے میں زحمت فرمائی آپ نے؟"

"آپ کی سوسائٹی کی نیک نامی یہاں کھینچ لائی۔" میں نے اس کے مقابل بیٹھتے ہوئے کہا۔ "طریقہ کار کا علم ہو تو شاید میں بھی آپ کے پروگرام میں کچھ حصہ لے سکوں۔"

"ہم منشیات کی عادت میں مبتلا مریضوں کا علاج کرتے ہیں۔" وہ کسی مداری کے رٹائے ہوئے طوطے کی طرح بولنے لگا۔ "اور یہ خدمت بلا معاوضہ فراہم کی جاتی ہے۔ ہمارے اخراجات مخیر حضرات کے عطیات سے پورے ہوتے ہیں۔ سوسائٹی سماجی بہبود کے محکمے سے بھی رجسٹرڈ ہے لیکن سرکاری گرانٹ اخراجات کے مقابلے میں ناکافی ہوتی ہے۔"

میں نے دفتر کے لوازمات پہ پھر ایک نگاہ دوڑائی۔ فرنیچر، ایئر کنڈیشنڈ، الیکٹرک ٹائپ رائٹر، فون اور پردوں سے لے کر قالین تک ہر چیز خاصی قیمتی تھی۔ اس کو فرنیچر کے پیش نظر سوسائٹی کے سالانہ بجٹ کا اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا جو سرکاری امداد سے کسی بھی طرح پورا نہیں ہو سکتا تھا۔

"پچھلے دنوں ہمارے پاس خاصی تعداد میں رضاکار موجود تھے۔ جو منشیات کی وبائی لہر کی زد میں آئے ہوئے گنجان علاقوں میں گھر گھر جا کر لوگوں کو منشیات کی تباہ کاریوں سے آگاہ کرتے تھے۔ ہمارا ارادہ ایک گشتی فلم یونٹ بھی قائم کرنے کا تھا تاکہ لوگوں کو فلمیں دکھا کر منشیات کے نقصانات سے آگاہ کیا جائے لیکن بعض مقامات پر غنڈوں نے ہمارے رضاکاروں کو بہت بے رحمی سے پیٹ ڈالا۔ اس وقت سے یہ سلسلہ رک گیا ہے لیکن علاج معالجہ بدستور جاری ہے۔" وہ بغیر تسلسل توڑے بولتا ہی چلا گیا۔ پھر اس نے دراز سے ایک کتابچہ نکال کر میری طرف بڑھا دیا۔ "اس کے مطالعے سے آپ کو ہماری کارکردگی کا اندازہ ہو سکے گا۔"

"سماجی اداروں سے تعاون حاصل کر کے اگر فلم شو کیے جائیں تو شاید انفرادی رابطے سے زیادہ موثر ثابت ہو سکتے ہیں۔" میں نے انگریزی زبان میں... چکنے کاغذ پر چھپے ہوئے کتابچے کی ورق گردانی کرتے ہوئے کہا۔

"ہو سکتا ہے کہ اس سلسلے میں کوئی تجویز زیر غور ہو۔" اس نے معذرت خواہانہ لہجے میں کہا۔ "جو پالیسی کمیٹی بھیجتی ہے اس سے آگے مجھے کچھ علم نہیں ہوتا۔ کاغذی حد تک موبائل فلم یونٹ کی تجویز آج بھی زندہ ہے۔"

"سکریٹری ہونے کے باوجود آپ مجوزہ نکات سے لاعلم رہتے ہیں؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔

"میں دراصل یہاں کل وقتی ملازم ہوں۔" اس نے مسکراتے ہوئے وضاحت کی۔ "پالیسی کا انحصار محسن صاحب پر ہوتا ہے جو سوسائٹی کے بانی اور چیئرمین ہیں۔"

"وہ کب ملتے ہیں؟" میں نے سوال کیا۔

"دراصل ان کا کاروبار بہت پھیلا ہوا ہے۔ اکثر بیرون ملک دوروں پہ جاتے رہتے ہیں۔ کبھی کبھار فرصت ملتی ہے تو یہاں بھی آ جاتے ہیں۔ وہ دوسری میز انہی کی ہے۔"

سے کمرے میں ٹہلنے لگا۔

اچانک فون کی گھنٹی بجی تو میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں۔ ریسیور کان سے لگاتے ہی شامی کی آواز ابھری تھی۔

"کیا بات ہے؟" اس کی آواز پہچان کر میں نے خشک لہجے میں کہا۔

"میرا اندازہ ہے تم دل ہی دل میں ڈر گئے ہو گے؟" وہ ہنس پڑا۔ "اب میں تمہارے پیچھے لگ گیا ہوں۔"

"تم چھچھوری حرکتوں پر اتر آئے ہو۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔

"میرا پیچھا چھوڑ دو ورنہ پچھتانے کا موقع بھی نہیں مل سکے گا۔"

"میں نے تمہیں صرف یہی بتلانے کے لیے فون کیا ہے کہ اس وقت تم میرے سامنے کتنے بے بس ہو۔" اس کے لہجے میں شوخی بدستور جاری رہی۔ "میں چاہتا تو تم اس وقت اسپتال میں زخمی یا مردہ حالت میں پڑے ہوتے۔"

میری ریڑھ کی ہڈی میں سنسناہٹ سی دوڑ گئی لیکن میں نے مضحکہ اڑانے والے لہجے میں سوال کیا۔ "پھر میں صحیح سلامت کیوں ہوں؟"

"تمہاری بے بسی سے لطف اندوز ہونا چاہتا ہوں۔" اس کی آواز آئی۔ "یقین نہ ہو تو اپنی کار کی ڈگی کھول کر دیکھ لو۔ اس میں ایک چھوٹا سا ٹائم بم رکھا ہوا ہے جو ٹھیک نو بج کر بیس منٹ پر پھٹ جائے گا۔ میں چاہتا تو اسے اگنیشن سے بھی منسلک کیا جا سکتا تھا۔ تم کار میں بیٹھ کر جیسے ہی اگنیشن میں چابی گھماتے کار کے چیتھڑے اڑ سکتے تھے۔"

"اطلاع کا شکریہ۔" میں نے اپنی تشویش پر قابو پاتے ہوئے طنزیہ لہجے میں کہا۔ "اس حرکت کا کوئی مقصد بھی رہا ہو گا۔ بہتر ہے کہ اب وہ مقصد بھی بتا دو۔"

"وہ وقت آنے پر وہ بھی معلوم ہو جائے گا۔" اس کا لہجہ سرسری تھا۔ "فی الحال اس ٹائم بم کو کسی ویرانے میں ٹھکانے لگانے کا بندوبست کرو۔ یہ یاد رکھنا کہ ایک مرتبہ سیٹ کیے جانے کے بعد اب اسے کسی طرح بھی ناکارہ نہیں بنایا جا سکے گا۔ وہ مقررہ وقت پر ایک دھماکے کے ساتھ پھٹ جائے گا۔"

اس کے ساتھ ہی اس نے سلسلہ منقطع کر دیا۔ میں چند لمحے ریسیور ہاتھ میں لیے خالی الذہنی کے عالم میں بے حس و حرکت کھڑا رہا پھر ریسیور کریڈل پر ڈال کر تیزی سے خواب گاہ سے نکل آیا۔

پورچ میں پہنچ کر میں نے ڈگی کھولی تو میری نگاہیں حیرت سے پھیلتی چلی گئیں۔ ڈگی کے وسط میں ایک ڈبے میں سیاہ رنگ کا ایک مضبوط خول رکھا ہوا تھا جس میں سے گھڑی کی ٹک ٹک کی ہلکی سی آواز آ رہی تھی۔ میں نے آہستگی اور احتیاط سے وہ ڈبہ اٹھا لیا اور بم کا معائنہ کرنے لگا۔

شامی نے جو کچھ کہا تھا درست ہی کہا تھا کیونکہ بم کو حرکت میں لانے والا میکینزم اس آہنی خول کے اندر ہی پوشیدہ تھا البتہ اس خول میں ایک جگہ سوراخ موجود تھا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ اندرونی میکینزم کو سیٹ کرنے کے لیے اس سوراخ کے اوپر کوئی آلہ نصب تھا جسے بم سیٹ ہو جانے کے بعد اکھاڑ دیا گیا تھا۔

میں نے بم کو احتیاط سے اگلی نشست پر رکھا اور تیز رفتاری کے ساتھ یونیورسٹی روڈ کی طرف روانہ ہو گیا تاکہ ان اطراف میں پھیلے ہوئے کسی ویرانے میں اسے ٹھکانے لگا سکوں۔ اس وقت وہ بم میری نگاہوں میں سلطان شامی کی فون کال سے زیادہ اہمیت اختیار کر گیا تھا۔

"وہ عورت اسی مکان میں تھی۔" سلطان شامی کی آواز میں ہلکا سا خوف نمایاں تھا۔ "شام کے چھ بجے وہ خطرناک صورت والے مرد کے ساتھ دو سوٹ کیس وغیرہ لے کر ایک شیشوں والی سرخ کرولا میں روانہ ہوئی تھی۔ میں نے ان دونوں کو دیکھتے ہی پہچان لیا تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ کسی لمبے سفر پر روانہ ہو رہے ہوں۔ مجھے خوش قسمتی سے ایک پٹھان ٹیکسی ڈرائیور مل گیا۔ ہم زبان ہونے کی وجہ سے اس نے فوراً ہی میری کہانی پر یقین کر لیا۔ اس کے تعاون کی وجہ سے میں کامیابی کے ساتھ ان کا تعاقب کر سکا۔ خطرناک صورت والے نے دونوں سوٹ کیسوں سمیت عورت کو گلشن اقبال کے ایک بنگلے پر اتارا اور پھر فوراً ہی وہاں سے چل دیا تھا۔ انڈس ہوٹل کے قریب کی ایک گلی میں اس نے تمہارے جیسی کار کی ڈگی کھول کر اس میں کوئی چیز رکھی، پھر ڈگی بند کر کے وہاں سے روانہ ہو گیا۔ میں نے سہراب گوٹھ تک اس کا پیچھا کیا لیکن وہ کہیں نظر نہیں آیا۔ شاید وہ شہر سے باہر گیا ہے۔ میں وہاں سے واپس لوٹ کر گلشن اقبال والے مکان پر گیا لیکن پھر اندر جانے کا ارادہ ترک کر کے قرب و جوار سے معلومات حاصل کرنے لگا۔ ابھی ابھی فارغ ہوا ہوں۔ اسی وجہ سے مجھے رپورٹ دینے میں تاخیر ہو گئی۔"

اس کی کامیابی کی اطلاع میرے لیے کسی بڑی خوشخبری سے کم نہیں تھی۔ یہ اتفاق ہی تھا کہ اس کا فون آنے تک میں اپنی کار کی ڈگی سے برآمد ہونے والے بم کو ایک ایسے ویرانے میں ڈال کر لوٹ آیا تھا جہاں اس کے دھماکے سے کسی جانی یا مالی نقصان کا کوئی اندیشہ نہیں تھا۔ اعصاب سے بم کا خوف دور ہوتے ہی راستے میں مجھے یہ فکر لاحق ہو گئی تھی کہ کہیں سلطان شامی میری عدم موجودگی کی خبر پا کر اپنے گھر واپس نہ لوٹ جائے اور پھر اس سے رپورٹ لینے کے لیے مجھے پٹھان کالونی کی طرف دوڑ لگانا پڑے۔

وہ شخص میری توقع سے بڑھ کر چالاک ثابت ہوا تھا اور دشمن جیسے چالاک آدمی کو شبہے کا موقع دیے بغیر کامیابی سے اس کا تعاقب کرنا آسان کام نہیں تھا۔ اس نے نہ صرف دشمن کا ٹھکانا

تھا۔ سلطان شاہ اُس کے خالی مکان کی تلاشی لیتے گیا ہوا
پشتی کی کمین گاہ میرے علم میں آ چکی تھی۔ لہٰذا اس معاملے کو
روز کے لیے ملتوی کرنا ممکن نظر آ رہا تھا جب کہ لاشے۔ ڈر کا
فوری توجہ کا متقاضی تھا۔ شہر میں میری خفیہ داریوں کی
ت ایسی تھی کہ عام حالات میں میرے لیے ایک دن کے لیے
شہر چھوڑنا ناممکن تھا مگر اس وقت ہی۔ ڈون کی خودکشی کے
میں تمام سرگرمیاں بظاہر موقوف کر دی گئی تھیں۔ اگر میں یہ
گنوا دیتا تو پھر دونوں لاہور کا رُخ کرنے کی نوبت آتی نظر نہیں
تھی۔ دوسری طرف اسے لوٹ کے بارے میں لاہور پہنچے بغیر معلوم
ن ہونا دشوار تھیں۔

میں نے فیصلہ کر لیا کہ فی الحال زرخشی اور قاسم کو بھول کر
ہی کا رُخ کیا جائے۔ اس سفر میں سلطان شاہ میرے
قابل اعتماد سہارا ثابت ہو سکتا تھا لیکن ایک بات طے تھی
بعد زرخشی کی رنگینیوں یا اپنی کار کی ڈکی میں پائے جانے والے
کے بارے میں لے۔ ڈو کو ایک لفظ بھی نہیں بتانا تھا اس
کے نتیجے میں قاسم زیادہ کھل کر سامنے آنے پر مجبور ہو سکتا
گلشن اقبال میں زرخشی کی کمین گاہ کا پتا میرے پاس قاسم کے
ف بہت مضبوط کارڈ تھا میں جب بھی چاہتا لے۔ ڈو پہ
بنت منکشف کر کے قاسم تک رسائی کے لیے ضابطہ خفیا راست
مل کر سکتا تھا۔

شہر سے چند روز کے لیے روانہ ہونے سے قبل ضروری تھا
کہ کلی سطح پر تنظیم کے کاموں کے بارے میں آخری رپورٹ
لی گئی۔ اس ضمن میں ہی۔ فوری حیثیت سے صرف جہانگیر سے
رابطہ تھا، اس سے آگے بازار میں مال پھیلانا اور رقم وصول
کرنا جہانگیر کی ذمے داری تھی۔ میں ہی۔ ڈون کا آخری پیغام سننے
بعد جہانگیر کو مخدوش حالات کے حوالے سے محتاط رہنے کی
تاکید کر چکا تھا لیکن اس بے چارے کو ہی۔ ڈون کے بارے میں
معلوم تھا نہ وہ ایم۔ ڈی۔ تھری جیسے ڈرگ کے وجود سے باخبر
تھا۔ احتمال تھا کہ اس لاعلمی کی وجہ سے جہانگیر نے اخبارات
میں ملتان کی خودکشی کی خبر سرسری انداز میں پڑھی ہوگی اور
اسے یہ بھی اندازہ نہ ہو سکا تھا کہ اس وقت تنظیم کیسی کٹھن
صورتحال سے دوچار تھی۔

جہانگیر سے ایمرجنسی رابطے کے لیے رات آٹھ سے سوا
آٹھ بجے تک کا وقت مقرر تھا جب کہ اس وقت تو ابھی نو بج چکے
تھے۔ چاہتا تو ہی۔ فوری حیثیت سے اُسے فون کر کے ایمرجنسی
نکلنے کا حکم دے سکتا تھا لیکن اس طرح اس کی بیوی سلمٰی
کو شک ہو سکتا تھا اور میں سلمٰی کی ذرا سی باغیانہ روش کو پسند کرنے کے
باوجود ان دونوں کی ازدواجی زندگی میں کسی تلخی کا اضافہ
نہیں کرنا چاہتا تھا لہٰذا میں نے اس سے اپنے طور پر بات کرنے
کا فیصلہ کر لیا۔

دوسری طرف سے فون سلمٰی نے ریسیو کیا تھا۔ "بھائی جان غائب
ہیں آپ؟" وہ میری آواز پہچان کر دلآویز لہجے میں بولی۔ "آنکھیں
ترس گئی ہیں آپ کو دیکھنے کو؟"

"بس جھگڑوں میں پھنسا ہوا ہوں اپنے۔" میں نے ایک گہرا
سانس لے کر کہا۔ "جہانگیر کہاں ہے؟"

"لان میں گملوں کی سیوا کر رہے ہوں گے۔" اس کے لہجے میں تلخی
عود کر آئی۔ "محافظ بنا دیے ہیں، چراغاں ختم ہو گیا ہے۔ اب ساری
توجہ ان منحوس گملوں پر مرکوز ہے جن کی شکلیں دیکھ کر ہی مجھے
وحشت ہونے لگتی ہے۔"

"ذرا بلا دیں گی انہیں؟" میں نے اس کے نجی مسائل پر گفتگو سے
گریز کرتے ہوئے خوشامدانہ لہجے میں کہا۔

"آپ ہولڈ کریں۔" اس کا لہجہ یک بیک غصیلا ہو گیا شاید
اس نے اندازہ لگا لیا تھا کہ میں اس سے کترانے کی کوشش
کر رہا تھا۔

چند منٹ بعد جہانگیر لائن پر آیا تو اس کی آواز خاصی جاندار
تھی۔ "یار! کہاں غائب ہو تم؟"

"میں اسٹینڈ بائی ہوں۔" میں نے معنی خیز لہجے میں کہا۔ "دیکھنا
ہے کہ کب اور کس محاذ پر جھونکا جاتا ہوں۔"

"کتنی بار تم سے ملنے کا ارادہ کیا لیکن ہمت نہیں پڑی.....
دن بھر کے کام سے تھک کر چور ہو جاتا ہوں۔" کہتے کہتے اس
نے تھوڑے سے توقف کے بعد ایک دم بات کا رُخ بدل دیا۔

میرے لبوں پر معنی خیز تبسم ابھر آیا۔ "شاید بھابی آ گئی ہیں
جو تم نے ایک دم بات بدل دی۔"

ریسیور میں اس کی بے ڈھنگی سی ہنسی سنائی دی۔ "اوہ۔۔
ہاں ہاں .... تم ٹھیک ہی کہہ رہے ہو۔ فرصت ہو تو چلے آؤ،
تھوڑی دیر گپ شپ رہے گی۔"

"میری بھی ہمت نہیں پڑتی۔" میں نے ذومعنی لہجے میں کہا۔
"باخبر لوگ ہیں نا، اس میل جول کی بھنک بھی مل گئی تو حکم کی خلاف
ورزی پر کوئی سزا بھی دی جائے گی۔ تم ہی حوصلہ ہو تو چلے آؤ، میں
انتظار کر رہا ہوں۔"

"تم نے میرے دل کی بات کہی ہے۔" اس نے مبہم الفاظ
میں اپنا مافی الضمیر بیان کر دیا۔ "سالے روزی کے چکر نے ہمیں
کسی مصرف کا نہیں رکھا، بس وقت کے غلام ہو کر رہ گئے ہیں۔"
پھر اس کا لہجہ اچانک رازدارانہ ہو گیا۔ "چلو کوئی تم ملنے کی کوئی
صورت نکالو، میرے پاس کئی گرما گرم خبریں جمع ہو گئی ہیں۔"

مسئلا؟" میں نے استفسار طلب لہجے میں کہا۔

"یہی سرگرمیاں بالکل موقوف کر دی گئی ہیں اور بازار میں کئی افغان بھی اپنا مال لے کر آگئے ہیں۔ شاید اب اجارہ داری برقرار رکھنا مشکل ہو جائے۔"

"سرگرمیاں کیوں موقوف ہیں؟" میں نے انجان بن کر سوال کیا۔

"بس ایک ہی بات ہے کہ حالات مخدوش ہو گئے ہیں۔" اس نے بیزار لہجے میں کہا۔ "مجھے تو دور دور بھی کوئی خطرے والی بات نظر نہیں آتی۔ ساری کھیپ ٹھکانے لگانے کے بعد نئے حکم کا انتظار ہے۔"

"آج کل میرا پیچھا کیا جا رہا ہے۔ کسی وقت میدان صاف رہا تو تمہاری طرف آؤں گا۔"

"نیچا ہو رہا ہے۔" اس کی بوکھلائی ہوئی آواز سنائی دی۔ "ابھی کوئی خطرہ مول لینے کی ضرورت نہیں۔ کسی نے ادھر کا رخ کرتے دیکھ لیا تو بلاوجہ دونوں عتاب میں آجائیں گے۔"

میں دل ہی دل میں ہنس پڑا۔ خطرے کے امکان سے باخبر ہوتے ہی اس کی بلی بننے کی خواہش دب گئی تھی۔ میں نے سنجیدگی کے ساتھ سوال کیا۔ "تین نمبر کی مہر سے واقف کا کیا رہا؟ بات ہوئی تمہاری اس سے؟"

"بات تو ہوئی تھی لیکن وہ عجلت میں تھا۔ اس موضوع کو چھیڑنے کی نوبت ہی نہ آسکی۔" اس نے کہا۔ "لیکن اس بارے میں تم ضرور کوئی اہم بات مجھ سے چھپا رہے ہو؟"

"کیسی اہم بات؟" میں نے تجسس آمیز لہجے میں پوچھا۔

"یہ بات حلق سے نہیں اترتی کہ تم تین نمبر میں اس کچھ وقت گزار کر باہر آجاتے ہو۔" اس کی آواز الجھن آمیز تھی۔ "تین نمبر کو ممنوعہ علاقہ قرار دیے جانے سے پہلے ایک دن کے لیے اس طرح خالی کرایا گیا تھا کہ وہاں تجربہ گاہ کا کچھ بھی نہیں تھا۔ مجھے پورا یقین ہے کہ اس دوران میں وہاں کچھ اہم چیزیں پہنچائی گئی ہوں گی لیکن تم نے ابھی تک اس کمرے میں کوئی غیر معمولی تبدیلی یا اضافے کا ذکر نہیں کیا۔"

"کچھ بھی نہیں ہے وہاں۔ یقین نہ ہو تو کسی وقت خود گھس کر دیکھ لو۔"

ریسیور میں اس کی خوف زدہ سی ہنسی سنائی دی۔ "ہاں مرنے کا ہی مشورہ دو گے، گھسنا فوری بات ہے، اسے میرے ایسے کسی ارادے کا علم بھی ہو گیا تو کھال میں بھس بھروا دے گا۔ ویسے تم بے فکر رہو، اب اس سے بات ہوئی تو میں تین نمبر میں تمہاری مداخلت کا معاملہ بھی صاف کر لوں گا۔"

"کیونکہ یہ تمہاری ہی ذمے داری ہے۔" میں نے لقمہ دیا۔ "جیسا کہ خود تمہاری ہی تحویل میں ہے۔"

"تمہیں تین نمبر میں جانے کا حکم کون اور کس طرح دیتا ہے؟" وہ موضوع چھڑ جانے کے بعد اس کے ذہن میں تجسس سا پیدا ہو گیا تھا۔

"اس وقت ہم دونوں ہی کی عقل پر پتھر پڑے ہوئے ہیں۔" میں نے وہ سوال ٹالنے کی نیت سے چونکنے کی کامیاب اداکاری کرتے ہوئے تیز لہجے میں کہا۔

"کیوں؟ کیا ہوا؟" وہ ایک مرتبہ پھر بوکھلا گیا۔

"تعاقب کے ساتھ میرا فون بھی سنا جا سکتا ہے۔ ہمیں فون پر گفتگو کرتے ہوئے محتاط ہی رہنا چاہیے۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔

"خدا تم سے سمجھے۔" وہ شاید جھنجھلا کر بولا۔ "تمہیں ہر بات دیر ہی سے سوجھتی ہے۔ میری تو نیند اڑ جائے گی۔"

"بہتری کی امید رکھو اور بدترین کے لیے تیار رہو۔" میں نے اسے ایک انگریزی محاورے کا ترجمہ سنایا۔ "جو ہونا تھا سو ہو گیا۔ اب محتاط رہنا۔ اگر گفتگو سنی گئی ہے تو صبح سے پہلے کچھ نہ کچھ ہو کر رہے گا۔ ہم دونوں ایک ہی کشتی کے سوار ہیں۔"

وہ اتنا پراگندہ خاطر ہو گیا کہ اس نے مزید کچھ کہے بغیر شاید ریسیور کریڈل پر ڈال دیا اور میں اسے ٹالنے میں کامیابی پر مسکراتا ہوا ڈرائنگ روم میں چلا آیا۔

وال کیبنٹ سے جاپانی اسکاچ کی بوتل نکال کر میں نے ایک لارج پیگ تیار کیا اور اس میں برف کے ٹکڑے ڈال کر صوفے پر آبیٹھا۔

سلطان شاہ کی واپسی کے انتظار میں سست رفتاری سے شراب نوشی کرتے ہوئے میں نے خانساماں کے ذریعے چوکیدار کو اطلاع بھجوا دی تھی کہ سلطان شاہ نامی کوئی شخص مجھ سے ملنے کے لیے آئے تو اسے بلا تامل اندر بلا لیا جائے۔ لہٰذا گیارہ بجے کے لگ بھگ سلطان شاہ چوکیدار کی رہنمائی میں نشست گاہ میں داخل ہوا تو اس کے بشرے پر حیرت کے آثار تھے۔ دروازے سے اندر گھسنے کے بعد وہ چند ثانیوں تک کھڑا گہری اور معنی خیز نگاہوں سے کمرے میں موجود اسباب کا جائزہ لیتا رہا۔ پھر ایک گہرا سانس لے کر میری طرف بڑھتا چلا آیا۔

"تم تو خاصی بڑی اسامی معلوم ہوتے ہو۔" اس نے میرے قریب بیٹھتے ہوئے بے پروایانہ لہجے میں کہا۔ مجھے یہ بات پسند آئی کہ وہ میری امارت کے مشاہدے سے مرعوب نہیں ہوا تھا۔

"احکام کی تعمیل کرتے رہے تو تھوڑے ہی دنوں میں تم بھی اسی ٹھاٹ باٹ سے رہ سکو گے۔" میں نے گلاس سے اپنے لبوں کو تر کرتے ہوئے کہا۔ "اسامی بنانے کی کوشش کی تو شاید پچھتانے کا موقع بھی نہ مل سکے۔"

خود طاری ہونے لگا تھا۔ سلطان شاہ کی کہانی پہلے تو میں سطحی
ذہن کے ساتھ سنتا چلا گیا تھا لیکن اب مجھے اندازہ ہو رہا تھا کہ
سلطان شاہ نے قاسم کو بہت بڑی دشواری میں مبتلا کر دیا تھا۔ اس
کے گھر میں کسی نامعلوم آدمی کی آنا فانا مداخلت تنظیم کے حفاظتی نقطۂ نظر
سے بہت خطرناک تھی۔ یہ غلطی اس قدر سنگین تھی کہ سکندر علی
کے گھر میں میرے خفیہ داخلے کے نتیجے میں اس کے ماضی کی تمام تر خدمات
کا وعدہ بیک جنبش قلم معزولی کر دیا گیا تھا۔ مجھے اچھی طرح یاد
تھا کہ سکندر علی نے سکندر خان مرزا پر میرے ہاتھوں مارے جانے سے
قبل بڑی حسرت سے کہا تھا کہ اگر اس کا بس چلتا تو وہ اوپر والوں
کو اپنے گھر میں کسی نامعلوم اجنبی کے گھسنے کی ہوا بھی نہ لگنے دیتا
لیکن اس پر اوپر والوں نے ذخشی کو مسلط کیا ہوا تھا۔ جس نے سکندر علی
کی واپسی سے پہلے ہی اوپر والوں کو اس سنگین واردات کی اطلاع
پہنچا دی تھی۔ اس معاملے میں سکندر علی ذخشی کے ہاتھوں مارا گیا
تھا لیکن قاسم کے ہاتھ کھلے ہوئے تھے۔ اول تو ذخشی اس
کی نگران نہیں تھی بلکہ ایک دوست کی طرح اس کے ساتھ رہ رہی
تھی پھر سلطان شاہ کی مداخلت سے پہلے ہی قاسم نے ذخشی کو
اپنے مکان سے گلشن اقبال منتقل کر دیا تھا لہٰذا اس کے مکان میں
کسی بھی مداخلت کا کوئی گواہ نہیں تھا۔ اپنی تمام تر ناتجربہ کاری اور پریشانی
کے باوجود وہ چاہتا تو اوپر والوں کو اس واقعے کی ہوا بھی نہ لگنے
دیتا۔ اسی طرح اپنے ریکارڈ کو بے داغ رکھنے میں کامیاب
رہتا۔

میرے لیے وہ معاملہ ثانوی تھا جسے لاہور سے واپسی کے
بعد طے کرنا تھا۔ لہٰذا گھر پہنچ کر میں نے سلطان شاہ کو اس ہدایت
کے ساتھ سونے کے لیے ایک کمرہ دے دیا کہ وہ میرے ملاقاتیوں
کی نظروں سے حتی الامکان دور ہی رہے گا۔

میں نے یہ سوچ ہی لیا تھا کہ ذخشی کی دھمکیوں یا کار کی ٹکر
لگنے والے ٹائم بم کے بارے میں بتائے۔ تو کوئی ایک لفظ بھی نہیں
مانگا تا کہ قاسم کا منصوبہ ناکارہ ہو کر رہ جاتا۔ دوسری طرف
ذخشی نے بھی مجھے کسی قسم کے ملنے سے منع کر دیا تھا بس باہر
جانے والوں کا انتخاب مکمل ہونے کے بعد مجھے اس کو
رنگ دینا تھی۔ اس لیے اسے فون کرنے کی کوئی ضرورت
نہ تھی۔ میں نے اس دن کا آخری پیگ بنا کر مسہری کے سرہانے
رکھا۔ جب آٹھ بجے روشنیاں گل کر دیں اور بستر پر
دراز ہو گیا۔

ذہن پر سرور کی کیفیت طاری تھی لیکن نیند کا کوسوں پتا
نہیں تھا۔ میں بستر پر پڑا ایک ناول کا مطالعہ کرتا رہا۔ ناول
دلچسپ تھا۔ بڑی طاقتوں کی سرد جنگ کی کہانی کو مغربی مصنف
نے بڑھا چڑھا کر پیش کیا تھا کہ بعض خفیہ مقاصد کی تکمیل کے لیے
اس نے روسی ایجنٹوں کے مضبوط حصار میں امریکی صدر کی بیوی
کی جگہ اس کی ہم شکل اور تربیت یافتہ روسی جاسوسہ کو صدر امریکہ
کے ہمراہ دکھایا تھا۔ اس جاسوسہ کی تربیت اور اداکاری اس
قدر مکمل تھی کہ صدر امریکہ کو شبہ تک نہ ہو سکا تھا کہ اس کی بیوی
واشنگٹن سے ہزاروں میل دور روسی قید میں اذیتیں
جھیل رہی تھی اور اس کے ساتھ ایک جاسوسہ موجود تھی۔ کہانی
میں میری دلچسپی اس لیے اور بھی بڑھ گئی تھی کہ میں یونیسکو کے تحت
ہونے والے کھلے اجلاس میں امریکی سفیر کی زبانی روسی عزائم
کی ناقابل یقین کہانی سن چکا تھا اور اسی وقت سے یہ خیال مسلسل
میرے ذہن میں چھکے لگا رہا تھا کہ اپنی سرزمین پر بیرونی کی تہلکہ
مچا دینے اور تجارت میں عزت پر چھوٹا بڑا مہرہ دانستہ یا نادانستہ
طور پر ایک بھیانک سازش کا آلۂ کار بنا ہوا تھا جس کے مقاصد
حصول زر سے زیادہ جغرافیائی اور سیاسی تھے۔

میں کہانی میں اس کے ایک کردار کی طرح ڈوبا ہوا تھا کہ اچانک
خواب گاہ کے سناٹے میں فون کی گھنٹی چیخی اور چند لمحوں کے لیے
میرے اعصاب منجمد ہو کر رہ گئے۔ بے اختیار میری نگاہیں وال کلاک
کی طرف اٹھ گئیں جو اس وقت دو بجے کے عمل کا اعلان کر رہا تھا۔
گھنٹی کی آواز دوبارہ کسی گھٹی گھٹی آسیبی چیخ کی طرح گونجی
تو میں نے دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ ہاتھ بڑھا کر ریسیور
اٹھا لیا۔

کان پر سناٹا رہا۔ شاید فون کرنے والا میری طرف سے گفتگو میں
پہل کا منتظر تھا لیکن میں دانستہ خاموش رہا پھر آخر ریسیور پر قاسم کی
آواز ابھری۔ ”کیا تم جاگ رہے تھے؟“

”کیا یہی پوچھنے کے لیے میری نیند خراب کی ہے؟“ میں نے غصیلے
لہجے میں جھنجھلا کر جواب دیا۔ کثرت شراب نوشی سے میری آواز ویسے ہی بھاری
ہو رہی تھی۔ لہٰذا مجھے نیند کو خمار آلود بنانے کے لیے اداکاری کی
ضرورت نہیں پڑی۔

”میں اس وقت بہت پریشان ہوں۔“ اس کا تھکا ہوا
لہجہ اس کے الفاظ کی عکاسی کر رہا تھا لیکن میرے دل میں اس
کے لیے ہمدردی کی ذرا بھی رمق پیدا نہ ہو سکی کیوں کہ میں اچھی
طرح واقف ہو چکا تھا کہ وہ ذخشی کے نام کی آڑ لے کر مجھے بلیک میل
کرنے کی تیاریوں میں مصروف تھا۔ ”ورنہ یوں بے وقت تمہیں
تنگ نہ کرتا۔“

”پریشانی کا سبب بھی بتا ڈالو۔“ میں نے جذبات سے عاری
سرد لہجے میں کہا۔ ”ابھی وقت باقی ہے۔ میں تمہارے مسائل سے اوپر
والوں کو آگاہ کر دوں گا۔“

”نہ ... نہ۔“ اس کی گھبرائی آواز میں بوکھلاہٹ عود
کر آئی۔ ”یہ کوئی آفیشل معاملہ نہیں ہے۔ میں نے تمہیں دوست

سمجھ کر فون کیا ہے اور اس پریشانی کا تعلق تم سے بھی ہے۔"

"دوستی کا تو کوئی تعلق نہیں ہے ہمارے درمیان۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "کل تک تم میرے اوپر تھے، آج نیچے ہو... ایسے میں دوستی کی کوئی گنجائش کہاں نکل سکتی ہے!"

"چلو پھر معاملے کی بات ہی سہی۔" چند سیکنڈ کے سکوت کے بعد اس کی آواز میں بھی تندی عود کر آئی۔ "رخشی کا کچھ پتا چلا؟"

"میں اس معاملے سے بالکل بری الذمہ ہوں، اس کا سراغ لگانا تمہارا کام ہے۔"

"تم سے اس کا کوئی رابطہ یا فون کال وغیرہ؟" میں اس کے لہجے کی بے چینی بھانپ گیا۔ رخشی نے پہلے مجھے فون پر دھمکیاں دی تھیں پھر فون ہی پر کار کی ڈگی میں بم کی موجودگی سے آگاہ کیا تھا اور اس نے دونوں بار یقیناً قاسم ہی کے مشورے پر عمل کیا تھا لیکن اس بارے میں میری پُراسرار خاموشی قاسم کو کھل رہی تھی۔ وہ ڈھکے چھپے لفظی اشارات کی آڑ میں مجھ سے سچ اگلوانا چاہ رہا تھا لیکن میں نے بھی کچی گولیاں نہیں کھیلی تھیں۔

"وہ بہت چالاک عورت ہے جناب! کہیں روپوش ہو گئی ہے۔ وہ کیوں مجھ سے رجوع کر کے کوئی خطرہ مول لینے لگی؟"

[illegible] ایک گہرے سانس کی آواز آئی۔ "لیکن میری اطلاعات کچھ اور بتاتی ہیں۔" اس کا لہجہ معنی خیز تھا۔

"پھر مجھ سے کیوں پوچھ رہے ہو؟" میں نے چڑچڑے لہجے میں سوال کیا۔

"صرف تصدیق کے لیے۔ رخشی نے مجھے فون کیا تھا کہ وہ تمہاری وجہ سے مصیبت میں پڑی ہے اور تمہیں ہرگز معاف نہیں کرے گی۔ بزدلی سے ساتھ وار کرنے کے بجائے اس نے تمہیں فون کر کے اپنے عزائم سے آگاہ بھی کر دیا ہے۔" مجبوراً مجھے ایک کہانی گھڑنی ہی پڑ گئی۔

"میرے لیے یہ سمجھنا دشوار ہے کہ اسے تم سے جھوٹ بولنے کی کیا ضرورت تھی؟ تم تو اسے مجھ سے زیادہ جانتے ہو۔"

"تو تم اب بھی اس سے کسی رابطے سے انکار پر اڑے ہوئے ہو!" اس کا لہجہ تلخ ہو گیا تھا۔

"قسمیں کھانے کی ضرورت نہیں۔" میں نے اطمینان لہجے میں کہا۔ "شاید وہ ہم دونوں کو لڑوانا چاہتی ہے۔ تھوڑی دیر پہلے شاید اسی کے کسی ساتھی نے مجھے فون کیا تھا۔ اس نے بتایا تھا کہ قاسم کے گھر کا کباڑا کر دیا گیا۔ اس کے ستارے اچھے تھے جو وہ گھر پر نہیں ملا ورنہ ذبح ہی کر دیا جاتا۔ میں نے تو تم سے کریدنے کی کوشش نہیں کی کہ تمہارے گھر پر کیا ہوا؟"

"کچھ بھی نہیں ہوا۔" اس کی آواز میں اضطراب و بوکھلاہٹ

نمایاں تھی۔ "میرے گھر میں میری مرضی کے بغیر پرندہ بھی پر نہیں مار سکتا اور کیا بکواس کی تھی اس نے!"

"مجھے بھی دھمکیاں دے رہا تھا۔ ہو سکتا ہے رخشی نے اس بابت تمہیں بتایا ہو۔"

"ہو سکتا ہے۔" اس کی مصالحانہ آواز ابھری لیکن وہ اس کی کھلی منافقت تھی۔ مجھے اچھی طرح معلوم تھا کہ وہ رخشی کے بارے میں جھوٹ بول رہا تھا۔ بات صرف اتنی تھی کہ میری زبان سے اپنے گھر میں کسی کی مداخلت کا ذکر سن کر وہ تذبذب میں پڑ گیا تھا اور اس بات کی اہمیت گھٹانے کی کوشش میں فی الوقت رخشی کے بارے میں میرا جھوٹ تسلیم کرنے پر آمادہ ہو گیا تھا۔

"تمہیں پوری طرح ہوشیار رہنا چاہیے۔ کوئی بھی خطرہ محسوس ہو تو بے دریغ مجھ سے رجوع کرنا۔ ویسے فون کرنے والے کی آواز سے کچھ اندازہ تو لگایا ہو گا تم نے اس کے بارے میں؟"

"بجز اس کے کہ کوئی خرانٹ آدمی معلوم ہو رہا تھا۔ تمہارے بارے میں بہت نازیبا الفاظ استعمال کر رہا تھا۔ اس نے تو یہاں تک کہا تھا کہ وہ ہم لوگوں کے بارے میں بہت کچھ جانتا ہے اور جلد ہی ہماری اینٹ سے اینٹ بجا دے گا۔" میں نے ایک سوچے سمجھے منصوبے کے تحت شوشہ چھوڑا۔

"اچھا ہوا کہ تم نے بتا دیا۔ اب میں آگے بھی دیکھ لوں گا۔" اس کی آواز متفکرانہ سی ہو گئی۔

"تم نے اپنی الجھن کے بارے میں نہیں بتایا ابھی تک؟" میں نے اسے چھیڑا۔

"رخشی کے فون کا معاملہ تھا۔" اس کی آواز اس بار نرم تھی۔ "میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ اس معاملے کو کیسے ہینڈل کروں مگر اب تمہیں فون کرنے والا زیادہ اہمیت اختیار کر گیا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ پہلے میرا ہی ٹنٹا ختم کرے۔"

وہ جھوٹ بول رہا تھا۔ مجھے یہ تاثر دینا چاہتا تھا جیسے اس کے گھر میں کوئی غیر معمولی واقعہ رونما نہ ہوا ہو اور میں نے اس پر کسی ردعمل کا اظہار کیے بغیر سلسلہ منقطع کر دیا۔

ہم دونوں کے درمیان سرد جنگ کے ساتھ ساتھ عملی معرکہ آرائی بھی جاری تھی اور ابھی تک ہر اعتبار سے میرا پلہ بھاری تھا کیونکہ اس کی اور رخشی کی ملی بھگت میرے سامنے آ چکی تھی۔ سلطان شاہ نے بچشم خود اسے میری کار کی ڈگی میں کوئی ڈبا رکھتے ہوئے دیکھا تھا لیکن قاسم سمجھ رہا تھا کہ اس کی ساری حرکات مجھ سے پوشیدہ ہیں۔ دوسری طرف سلطان شاہ نے اس کے گھر میں جو کارروائی کی تھی، اس کا رخ بھی میں نے کسی انجان شخصیت کی طرف موڑ دیا تھا۔ مجھے پوری امید تھی کہ میری لاہور سے واپسی تک قاسم اسی کے چکر میں

تائید کر رہی تھی۔" ان دونوں افغانوں پر آدمی لگا دیے جائیں گے، ان کے کوائف کیا ہیں؟ اوور۔"

ان دونوں کے کوائف نوٹ کر کے میں نے سلسلہ منقطع کر دیا اور ٹرانسمیٹر کی فریکوئنسی تبدیل کر کے سی ون سے رابطہ قائم کرنے کی کوشش کرنے لگا۔

"سی ون رسیونگ۔" اس نے پہلی ہی کال کے جواب میں کہا۔

"ابھی ابھی میں دوسری فریکوئنسی پر تمھاری اور ڈی ون کی گفتگو سن رہا تھا۔ اسی لیے کال کیا سمجھا؟ اوور۔"

"واقعی تم بہت ذہین ہو۔" میں نے بُرا سا منہ بنا کر کہا۔ "پھر تم نے یہ بھی سن لیا ہو گا کہ نزار خان اور تازہ گل سہراب گوٹھ کی ایک بستی کی سرائے میں مقیم ہیں۔ انھیں بے دردی کے ساتھ زدوکوب کر کے ہر اس چیز سے محروم کر دو جو ان کی تحویل میں ہو۔ انھیں دوسروں کے لیے عبرت کا شاہکار ہونا چاہیے۔ رقم کمانے کے لالچ میں اگر ہر ایک شخص ایک آدھ کلو ہیروئن کے بیوپار میں لگ گیا تو مارکیٹ خراب ہو جائے گی۔ ایسی ہر کوشش کی حوصلہ شکنی ہونا چاہیے... اوور۔"

"بہتر ہی صاف نہ کرا دوں دونوں کا تاکہ ہیروئن پر ہاتھ ڈالتے ہوئے ہر ایک کا پتہ پانی ہو جائے؟ اوور۔"

"نہیں۔" میں نے سختی سے کہا۔ "انھیں زندہ رہنا چاہیے تاکہ ان کی کہانی ان ہی کی زبانی پھیلے۔ انھیں اچھی طرح یہ معلوم ہو جانا چاہیے کہ انھیں شہر میں ہیروئن بیچنے کی پاداش میں سزا دی گئی ہے۔ وہ مر گئے تو ان کے قریبی دو چار لوگوں کے سوا کسی کو معلوم نہ ہو سکے گا کہ وہ کون تھے؟ اور کیوں مارے گئے؟ اوور۔"

"ٹھیک ہے۔" وہ فوری طور پر میری رائے سے متفق ہو گیا۔ "اس واقعے کی تشہیر جماعت کے مفاد میں ہو گی... اوور۔"

"وہ تمھاری طرف پہنچا یا نہیں؟ اوور۔" کام کی بات ختم ہوتے ہی میں نے اس کی دکھتی رگ چھیڑ دی۔

"کون؟ اوور۔" اس نے حیرت آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"وہی جس نے فون پہ مجھے تمھارے گھر کا لبادہ ہو جانے کی اطلاع دی تھی۔ اوور۔" میں نے زیر لب مسکراتے ہوئے میٹھے لہجے میں کہا۔

"میں تو اس کا انتظار ہی کرتا رہا۔" وہ جلدی سے بولا۔ "اچھا ہوا کہ تم نے مجھے اطلاع دے دی، کوئی بھی اس طرف آیا تو زندہ بچ کر نہ جا سکے گا..... رخشی سے کوئی رابطہ ہوا تمھارا؟ اوور۔" اپنی صفائی پیش کرنے کے ساتھ ہی اس نے اپنی دانست میں مجھے ذہنی بچوکا دینے کی کوشش کی، کیوں کہ وہی سکھایا پڑھ رخشی نے مجھے فون پہ پہلے دھمکیاں دی تھیں۔ پھر کار کی ڈکی میں ٹائم بم کی موجودگی کی اطلاع دی تھی لیکن میں رخشی سے کسی رابطے سے ہی صاف انکار کر رہا تھا۔

"فکر نہ کرو۔ رابطہ ہوتے ہی تمھیں مطلع کر دوں گا۔ میرا خیال ہے کہ اسے کوئی بڑبولا ساتھی مل گیا ہے جو دھمکیاں دینے کے معاملے میں حاتم ہے لیکن عملاً ناکارہ ہے... موقع ملا تو میں کسی تدبیر سے رخشی کو گھیر ہی لوں گا، پھر اس کی وہ درگت بناؤں گا کہ وہ بھی یاد رکھے گی... اوور۔"

"میں نے پورا شہر چھان مارا لیکن اس کا کہیں سراغ نہیں مل سکا۔ وہ جس انداز میں روپوش ہوئی ہے اس سے تو یہی ظاہر ہوتا ہے کہ وہ کچھ کر گزرنے پر تلی ہوئی ہے اور آسانی کے ساتھ ہمارے ہاتھ نہ آسکے گی لیکن پھر بھی اگر وہ تمھارے ہاتھ لگ ہی جائے تو اس پر تشدد وغیرہ کیے بغیر میرے حوالے کر دینا... وہ میرا کیس ہے، میں دیکھوں گا کہ وہ کتنے پانی میں ہے۔ اوور۔"

میں ہنس پڑا۔ "اسے درگت سے میری مراد تشدد نہیں تھا۔ میں بالکل ہی پتھر نہیں ہوں۔ اچھی خاصی جمالیاتی حس کا مالک ہوں... اوور۔" میں نے بات بنا دی ورنہ درگت کا ذومعنی لفظ میں نے محض اس کا ردِعمل دیکھنے کے لیے ہی استعمال کیا تھا۔ رخشی کا کردار کچھ بھی سہی لیکن وہ قاسم کی دوست تھی... اس نے اضطراری طور پر میرے تشدد سے اختلاف کیا تو میں نے اس کے دل میں رقیبانہ جذبات کو ہوا دے کر اس کی کھوپڑی کو گرما دیا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ اس نے اپنے ردِعمل پر قابو پانے کی کوشش کی ہو گی لیکن ردِعمل آیا تو اس کی آواز میں تلخی موجود تھی۔

"تم جو چاہو کر سکتے ہو، میں تمھیں حکم نہیں دے سکتا لیکن بہتر یہی ہو گا کہ تم اس سے دور ہی رہو۔ وہ بہت چالاک ہے، تمھیں ربڑ کر کسی چکنی مچھلی کی طرح تمھاری گرفت سے نکل جائے گی اور تم اس کی تلاش میں شہر کی خاک چھانتے رہ جاؤ گے۔ اوور۔"

"کہاں ہم اس معرکے میں الجھ گئے۔" میں نے اکتائے ہوئے لہجے میں کہا۔ "وہ ہاتھ آئے گی تو دیکھا جائے گا۔ فی الحال فوری طور پر نزار خان اور تازہ گل کا بندوبست کرو۔ اوور اینڈ آل۔"

باہر آ کر میں نے اپنا کمرہ مقفل کر دیا اور خانہ مالک کو ہدایت کر دی کہ سلطان شاہ لوٹ کر آئے تو میری واپسی تک اسے گھر پہ ہی روک لیا جائے۔ اس طرف سے فارغ ہو کر میں دفتر کے لیے روانہ ہو گیا۔

راستے بھر میری نگاہیں عقب نما آئینے کا بار بار جائزہ لیتی رہیں لیکن مجھے پیچھے کوئی ایسی کار نظر نہ آئی جس پر تعاقب کرنے

شبہ کیا جا سکتا۔ سب سے بڑی خوشی کی بات تھی۔ قاسم جیسے اکھڑ ایک آدمی کی بے رحمانہ ہلاکت کے بعد شاید معاملہ ٹھنڈا ہو گیا تھا ورنہ نگرانی کرنے والوں سے پیچھا چھڑائے بغیر میرے لیے لاہور روانگی کے پروگرام پر عمل دشوار تھا۔

دفتر میں معمولات سے فارغ ہو کر میں نے عملے کے سپرنٹنڈنٹ کو مختصر الفاظ میں بریف کرتے ہوئے آگاہ کیا کہ شہر سے باہر سے پہنچنے والے چند معاملات کی وجہ سے یہ امکان ہے کہ شاید میں دو چار دن دفتر پر توجہ نہ دے سکوں۔ لہٰذا جملہ معاملات انہیں ہی نمٹانے پڑیں گے۔ میں نے یہ قدم اس لیے اٹھایا تھا کہ کہیں قاسم کو میری اس روپوشی کی بھنک نہ مل جائے۔ ایسی صورت میں وہ اپنا شک دور کرنے کی خاطر میرے دفتر سے بھی رجوع کر سکتا تھا۔

اپنے ایجنٹ سے کراچی تا لاہور آمد و رفت کے ٹکٹ فوراً ہی حاصل کر کے میں عزالہ کی طرف روانہ ہو گیا۔ دونوں ٹکٹ شام کی پرواز کے لیے کنفرم تھے لیکن ان پر کسی مسافر کے نام کا اندراج نہیں تھا جو ائیر پورٹ پر چیک ان ہونے سے پہلے ہر طرح ممکن تھا۔ میں عزالہ کے گھر پہنچا تو وہ اپنے باپ کے ساتھ بازار گئی ہوئی تھی۔ اس کی ماں نے محبت اور شفقت کے ساتھ میرا استقبال کیا۔

"تم دونوں کہاں جا رہے ہو بیٹا؟" اس نے چند ثانیوں کے وقفے کے بعد محبت آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"مر گئے!" میں نے دل ہی دل میں سوچا۔ نجانے عزالہ نے ہمارے بارے میں اپنے گھر والوں کو کیا بتایا تھا؟ اگر میرے منہ سے متضاد بات نکل جاتی تو معاملہ گڑبڑ ہو سکتا تھا۔

"لاہور کا ارادہ ہے۔" میں نے دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ محتاط الفاظ استعمال کرتے ہوئے مختصر لہجے میں جواب دیا۔

"یہ تو ہمیں معلوم ہے۔" اس نے صوفے کی پشت گاہ سے ٹیک لگا کر بے ساختہ انداز میں کہا۔ "لیکن نام کیا ہے اس ڈاکٹر کا؟"

"ڈاکٹر؟" میری کھوپڑی پر گویا کوئی وزنی ہتھوڑا آ گرا۔ مجھے عزالہ پر غصہ آنے لگا۔ اگر اس نے اپنے گھر والوں سے کوئی بہانا کیا تھا تو اس کا فرض تھا کہ مجھے بھی ہوشیار کر دیتی۔ اب وہ خود تو غائب تھی اور میں کسی مشکل سے دوچار ہو گیا تھا۔ میں چند سیکنڈ تک الجھے ہوئے انداز میں شمع سے نگاہیں چراتا رہا پھر مجھے ایک معقول سا جواب سوجھ ہی گیا۔ "ڈاکٹر شوکت علی۔ بہت مشہور ہے۔ ہزاروں مریضوں کا کامیاب علاج کر چکا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اس کے ہاتھ میں بڑی شفا دی ہے۔"

شمع کے پتلے پتلے گلابی ہونٹوں پر تبسم سا تیر گیا۔ "کامران کے علاج کا مشورہ کس نے دیا ہے تمہیں؟"

"جی ..... جی ہاں۔" میں نے اطمینان کا گہرا سانس لیتے ہوئے جلدی سے کہا۔ اس نے کامران کا نام لے کر خود ہی میری مشکل آسان کر دی تھی اور اب میں اس سے گھنٹوں اس موضوع پر بات کر سکتا تھا۔ "بہت قابل آدمی ہے ... بس تھکے تھکے کیس ہی لیتا ہے۔ لالچ تو اس کی طبیعت کو چھو کر بھی نہیں گزرا۔"

"تو کامران کو بھی ساتھ لے جاتے۔ بھلا مریض کو دیکھے بغیر وہ کیا بتا سکے گا؟" اس کے لبوں کا تبسم گہرا ہو گیا۔ بڑی بڑی خوب صورت آنکھوں میں نشے کی ویرانی کی جگہ جگنوؤں جیسی معصومانہ چمک ابھر آئی۔

"کامران کو لے جانا غیر محفوظ ہو سکتا ہے۔" میں نے جلدی سے کہا۔ "اگر دوران سفر اس پر دورہ پڑ گیا تو دشواری پیدا ہو جائے گی۔ میری کوشش ہو گی کہ ڈاکٹر شوکت کو واپسی پر ساتھ ہی لے آؤں۔ اگر اسے بہت زیادہ مصروفیت ہوئی تو پھر کامران کو کار کے ذریعے لے جانا پڑے گا۔"

"اور جا کب رہے ہو؟" وہ بدستور مسکرائے جا رہی تھی۔ مجھے یوں محسوس ہوا جیسے وہ ہونے والے داماد کو سامنے پا کر خوشی محسوس کر رہی ہو۔

"بس آج ہی۔ شام کی پرواز پر نشستیں محفوظ کرا لی ہیں میں نے۔" میں نے جیب سے ٹکٹ نکالتے ہوئے کہا۔

"خدا تم دونوں کو سلامت رکھے اور ساتھ خیر کے واپس لاؤ۔" وہ دعائیہ انداز میں بولی۔ "ہم تو زمین کا بوجھ بن کر رہ گئے ہیں بیٹے! شاید اب تمہاری خوشیاں دیکھ کر جینے کا حوصلہ مل جائے۔ ہمارے لیے تو یہی ایک خوشی برداشت سے باہر ہوئی جا رہی ہے کہ تمہارے طفیل عزالہ بیٹی نے ہم سے جیتے جی صلح کر لی ہے ورنہ اس کی نفرت سے جلتی ہوئی آنکھیں شاید قبر تک بھی ہماری روح کو بے چین ہی رکھتیں۔"

اسی اثنا میں عزالہ تقریباً دوڑتی ہوئی ڈرائنگ روم میں گھس آئی۔ شاید اس نے باہر میری گاڑی دیکھ کر میری موجودگی کا اندازہ لگا لیا تھا اور سیدھی ادھر ہی آئی تھی کیونکہ اس کے ہاتھ میں پھولا پھولا شاپنگ بیگ جھول رہا تھا۔

"تو بیٹی! اب تم سنبھالو تو میاں کو۔" شمع تھکے ہوئے انداز میں اٹھتے ہوئے بولی۔ "تھوڑی دیر بیٹھتی ہوں تو ہماری ہڈیاں تک دکھنے لگتی ہیں۔" میں احتراماً کھڑا ہو گیا۔

"کوئی گڑبڑ تو نہیں ہوئی؟" ماں کے جاتے ہی عزالہ نے تجسس آمیز سرگوشیانہ لہجے میں سوال کیا۔

"تم نے تو مروانے میں کسر نہیں چھوڑی تھی۔ بس کان پہ سے گزر گئی ....." میری بات ادھوری رہ گئی کیونکہ اسی لمحے کال [illegible]

یا تھا کہ جانے کس وقت وہ کیا حرکت کر بیٹھے لہٰذا میں فوری طور پر
اس کی دلانے سے منتقل ہو گیا اور شکست اس کے حوالے کر کے وہاں
سے ہٹ گیا۔

گھر پہنچا تو پتا چلا کہ سلطان شاہ اپنے کمرے میں گھسا ہوا ہے۔ بلا
ارادہ میرے قدم اس کے کمرے کی طرف اٹھ گئے۔

کمرے کا دروازہ کھلا ہوا تھا لیکن اندر کا منظر دیکھتے ہی میرے
ہوش اڑ گئے۔ وہ نیلی پتلون اور سفید قمیص پہنے قدِ آدم آئینے کے
سامنے کھڑا ٹائی باندھنے کی کوشش کر رہا تھا۔ آئینہ دروازے کے
مقابل ہونے کے بجائے بغل دیوار کے ساتھ لگا ہوا تھا لہٰذا وہ میری
آمد سے باخبر نہ ہو سکا اور جسم کو بل دے دے کر انہماک کے ساتھ ٹائی
باندھنے کی کوشش کرتا رہا۔

مجھے زیادہ انتظار نہیں کرنا پڑا۔ اپنی دانست میں کام پورا
کر کے اس نے بڑے اشتیاق سے دونوں سرے پکڑ کر ٹائی کی گرہ
درست کرنے کی کوشش کی اور خود ہی بوکھلا گیا۔ صلیب کی اس
شکل کا پھندا اس کے گلے میں تنگ ہو گیا تھا۔ اس نے فوری طور پر
ڈھیلا کرنے کی کوشش کی لیکن اس کی گھبراہٹ سے مجھے اس
کی بے بسی کا اندازہ ہو گیا۔

وہ کسی سے مدد لینے کی نیت سے باہر کی طرف دوڑ لگانے
والے سے پلٹا تھا مگر کھلے ہوئے دروازے کے وسط میں
مجھے دیکھ کر اس کے سرخ چہرے پہ بے بسی کے آثار پھیلتے چلے گئے۔
میں نے پہلی بار دیکھا کہ ٹائی کا حلقہ اس کی گردن سے کس گیا
تھا کہ اس کے قریب دیوار کی رگیں پھول گئی تھیں اور
پھر بھی دباؤ نظر آ رہا تھا۔

میں ہنس پڑا۔ "فوراً اسے کھول دو اور قینچی سے کاٹ دو۔"
وہ بھرّائی ہوئی آواز میں بولا۔ "میرا تو دم گھٹنے لگا ہے۔"
"تمہیں مشورہ کس نے دیا تھا ٹائی لگانے کا؟" میں نے اس کی
گرہ کھولتے ہوئے قہقہہ لگا کر سوال کیا۔

"بس دکان دار کی باتوں میں آ کر دو خرید لی تھیں تو سوچا کہ
پہن کر دیکھ لوں۔" اس نے ٹھوڑی اوپر اٹھاتے ہوئے
کہا۔

اس کی ٹائی میں کچھ عجیب طریقے سے دوہری گرہ لگی ہوئی تھی
جسے کھولتے ہوئے ہنس کر کہا۔ "میں نے انگریز بننے کے لیے
کہا تھا۔ تمہیں پتلون ٹائی کے بغیر بھی پہنی جا سکتی تھی۔"

گلا پھندے سے چھٹکارا ملتے ہی گلا سہلا کر ایک گہرا
سانس لیا اور ٹائی گلے سے اتار کر ایک طرف پھینک دی۔ "کوا جب ہنس
کی چال چلنے کی کوشش میں اپنی چال بھی بھول جاتا ہے۔" وہ خفت
کے ساتھ بولا۔ "جیسے گلے میں پھندا ڈال لیا تھا اپنے ہیں

سے آ رہے ہو؟"
"کسی کسی وقت تمہارے بارے میں مجھے الجھن ہونے لگتی ہے۔"
میں نے بغور اس کی طرف دیکھتے ہوئے پرخیال لہجے میں کہا۔
"وہ کیوں؟" وہ بوکھلاتے ہوئے لہجے میں بولا۔
"تمہارے بارے میں میرا اندازہ تھا کہ تم دلیر، وفادار اور
سادہ لوح آدمی ہو۔" میں نے اس کے چہرے کے بدلتے ہوئے
تاثرات کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔ "لیکن تم میری توقع سے کہیں بڑھ کر
چالاک اور محتاط ثابت ہو رہے ہو۔"

وہ ایک کرسی پر بیٹھتے ہوئے گہرا سانس لے کر ہنس پڑا۔
"تم نے تو جان ہی نکال دی تھی میری۔ میں سوچ میں پڑ گیا تھا کہ مجھ
سے کیا خطا سرزد ہو گئی ہے جو تم الجھنے لگے ہو۔ تم یہ سمجھ لو کہ میں دو
وقت کی روٹی کی تلاش میں کراچی آ کر عجلی خان کے پاس نوکری
کر رہا تھا۔ روٹی کی طرف سے تمہیں گاؤں میں بھی بے فکری تھی۔
بس مال بنانے کی دھن میں کراچی کا رخ کیا تھا۔ پہلے یہاں چھوٹی
چھوٹی چوریاں کر کے گزارا کیا۔ پھر مقرب خان نے نوکری دلا دی۔
وہ میرے ہی گاؤں کا رہنے والا تھا اور وہاں خاصا عزت دار تھا
لیکن اس نے مجھے اپنے دھندوں کی ہوا بھی نہ لگنے دی۔ خود اتفاقی
طور کتے کی موت مارا گیا... جہاں تک ہوشیاری اور چالاکی کا
تعلق ہے تو تم آزاد علاقوں کی زندگی سے لاعلم ہو، وہاں یہ چیزیں
پیدائشی ہوتی ہیں کیوں کہ ہم ساری عمر تقریباً حالتِ جنگ میں گزارتے
ہیں... آپس کی دشمنیاں نسل در نسل چلتی ہیں اور ایک جھگڑا
نمٹنے سے پہلے دوسرا محاذ کھل جاتا ہے... ذرا بھی چوک ہو
جائے تو بس موت ہی مقدر ہوتی ہے۔"

"میرا خیال ہے کہ تھوڑی سی تربیت سے تم بہت کارآمد
ثابت ہو سکو گے۔"

"وہ تو بعد کی بات ہے۔ ابھی تک تو تم نے مجھے اس قابل
بھی نہیں سمجھا کہ اپنے کام کے بارے میں ہی... کچھ بتا دیتے مگر
میں بھاگنے والوں میں سے نہیں ہوں۔ جو کہو گے آنکھیں بند کر کے
کروں گا اور پھر ایک دن تم مجھ پہ اعتماد کرنے پر مجبور ہو جاؤ گے۔"
اس کا لہجہ پُراعتماد تھا۔

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ شاید وہ وقت جلد ہی آ
جائے گا۔"

"شاید تمہیں دلچسپی نہ ہو، لیکن میرے پاس ایک خبر ہے۔"
اس نے مسکرا کر کہا۔

میں سوالیہ نگاہوں سے اس کی طرف دیکھنے لگا۔ "کیسی خبر؟"
"میں کپڑے لینے کے لیے صدر میں گھوم رہا تھا تو میں نے
دلاور خان کو دیکھا تھا۔" وہ بتانے لگا۔ "لیکن وہ مجھے نہیں دیکھ

سکتا۔ بہت سفاک اور بے رحم آدمی ہے۔ مجرموں کی زندگی سے اُسے نفرت ہے۔ مجھے پورا یقین ہے کہ وہ یہاں مقرب خان اور عقرب خان کے خون کا انتقام لینے آیا ہے۔"

"ان دونوں سے اس کا کیا تعلق ہے؟" میں نے تجسس آمیز لہجے میں کہا۔

"وہ ان کا ماموں ہے۔ میرے آنے تک بہت خون کر چکا تھا۔ اُسے اپنے بھانجوں کے قاتل کی بھنک بھی مل گئی تو اس کی ہڈیاں تک چبا ڈالے گا۔"

میرے ذہن میں فوراً ہی ایک سوال ابھر آیا۔ "وہ کہاں ٹھہرا ہوا ہے؟"

سلطان شاہ نے بے پروائی سے شانے اچکائے۔ "مجھے کیا معلوم۔ میں تو اس کی نگاہوں سے بچ کر نکل گیا تھا۔ بہت تند خو اور بدمزاج آدمی ہے۔ گاؤں میں بھی لوگ اس سے بلا ضرورت بات نہیں کرتے۔" پھر چونک کر بولا۔ "تمہیں اس کی ذات سے اچانک کیوں دلچسپی پیدا ہو گئی؟"

"خطرناک صورت والا ہمارا حریف ہے۔" میں نے معنی خیز لہجے میں کہا۔ "اور وہی مقرب خان اور عقرب خان کا قاتل بھی ہے۔ اگر دلاور خان کو اس کے پیچھے لگا دیا جائے تو حساب برابر ہو جائے گا۔"

اُس نے بُرا سا منہ بنایا۔ "یہ بات تھی تو مجھ سے ہی کہا ہوتا، پچھلا سکے بچے کی طرح کہیں بھی اُسے مسل دیتا... مجھ سے اس کا پیچھا کرا لیتے رہے اور اب بچا یا شکار دلاور خان کی گود میں ڈالنے کی سوچ رہے ہو۔"

"اس معاملے میں میں اپنے کسی آدمی کو ملوث نہیں کرنا چاہتا۔" میں نے اس کے طنزیہ لہجے کو نظرانداز کرتے ہوئے سنجیدگی سے کہا۔ "بہرحال۔ اب تو ہمارے پاس وقت بھی نہیں ہے، واپسی پر دیکھا جائے گا، ہو سکتا ہے کہ دلاور خان خود ہی سراغ لگا کر اس تک پہنچ جائے۔"

"تو ہم یہاں ہی سے جائیں گے نا؟" روانگی کا ذکر آتے ہی فضائی سفر کے بارے میں اس کا شوق عود کر آیا۔

"ہاں۔ یہاں سے ہم الگ الگ روانہ ہوں گے۔" میں نے جیب سے ٹکٹ نکالتے ہوئے کہا۔ "یہ رہا تمہارا ٹکٹ لیکن یہ یاد رکھنا کہ کوئی گڑبڑ نہیں ہونی چاہیے۔ لاہور میں تمہیں مجھ سے الگ ہی رہنا ہوگا۔"

"تم فکر نہ کرو۔" وہ ٹکٹ کی ورق گردانی کرتے ہوئے مسرور لہجے میں بولا۔ "تمہیں مجھ سے کوئی شکایت نہیں ہوگی۔ آپ نہیں تم سے پہلے ملاقات کیوں نہیں ہوئی میری؟"

میں ہنستا ہوا اس کے کمرے سے نکل آیا۔

رخشی کی پناہ گاہ میرے علم میں آچکی تھی اور مجھے یقین تھا کہ وہ میری واپسی تک پوری بے خوفی کے ساتھ وہیں مقیم رہے گی۔ قاسم یا سی۔ ون کے بارے میں سلطان شاہ کی اطلاع میرے لیے حیرت ناک ثابت ہوئی تھی۔ رخشی کو محفوظ ٹھکانا فراہم کرنے کے بعد مجھے پرانے واسطے کے ذریعے اس کی روانگی سے میرے ذہن میں بس ایک ہی خیال جنم لے رہا تھا کہ اسے ٹو نے سی۔ ون کے معاملے کی چھان بین پر مامور کر دیا ہو۔

سی۔ ون ابھی تک تنظیم میں اپنی اہمیت برقرار رکھنے میں کامیاب رہا تھا، جب کہ سکندر علی بری طرح میری زد میں آ کر مارا گیا تھا اور اس کا منصب مجھے سونپ دیا گیا۔ اس کے بعد بی۔ ون کا نام سامنے آیا لیکن اس بے چارے کو زیادہ دنوں تک مجھ پر اپنی برتری جتانے کا موقع نہ مل سکا اور وہ اپنی ہی ایک حماقت کے باعث جہنم واصل ہو گیا۔ اس طرح میں براہ راست ٹو سے وابستہ ہو گیا تھا لیکن میں اس اعزاز کا تنہا مالک نہیں تھا۔ سی۔ ون کو بھی براہ راست اسی سے ہدایات مل رہی تھیں۔

اس وقت میرے لیے یہ کام بہت آسان تھا کہ رخشی کی بجائے میں سی۔ ون کی حکم عدولی بلکہ بغاوت کی اطلاع ٹو تک پہنچا کر اس کا پتہ صاف کرا دوں لیکن کیسے کرتا۔ ٹو نے سی۔ ون کو رخشی کو ہلاک کرنے کا حکم دیا تھا لیکن اس مردود نے اس کو چھپا کر اس کی روپوشی کا افسانہ تراش لیا تھا۔ اگر میں ابھی ٹو کو گلشن اقبال کے اس مکان کے پتے سے آگاہ کر دیتا جہاں قاسم نے رخشی کو رکھ چھوڑا تھا تو دنیا کی کوئی طاقت ان دونوں کو ٹو کی انتقامی کارروائی سے نہیں بچا سکتی تھی۔ اس تنظیم کی مخالفت میں میں نے اندازہ لگا لیا تھا کہ ان کے نزدیک دشمنی کار بنیادی مفادات سے زیادہ اہمیت ڈسپلن کی تھی اور محض اسی ڈسپلن کے باعث اتنے عرصے سے راز داری کے ساتھ منشیات فروشی کا کام چل رہا تھا۔

بظاہر سی۔ ون کے راستے سے ہٹ جانے سے مجھے فائدہ ہو سکتا تھا۔ اس جیسے پرانے اور قابل اعتماد کارکن سے نجات کے بعد ٹو لامحالہ مجھے زیادہ اختیارات سونپنے پر مجبور ہو جاتا۔ اگر سی۔ ون کی جگہ باہر سے کوئی دوسرا آدمی بھی بھیجا جاتا تو مقامی معاملات کو سمجھنے کے لیے اسے میری مدد کی ضرورت پڑتی اور یوں میں مقامی سطح پر بلا شرکت غیرے اپنی با ضابطہ بالادستی قائم کرنے میں کامیاب ہو جاتا لیکن میں فوری فائدے کے بجائے اصل آدمی کی نشان دہی کرنا چاہتا تھا۔ مجھے یقین تھا کہ لاہور پہنچنے کے بعد میں اس سمت میں کوئی بڑی کامیابی ضرور حاصل

ہیں گا۔ مختلف مدارج میں جس طرح لے۔ چونکہ میری رسائی
تھی وہ اس سے یہی ظاہر ہوتا تھا کہ اسے۔ ڈر کے اوپر والا ہی
ہم کا اصل اور حقیقی سربراہ ہو گا اور اس کی گردن پر ہاتھ
لتے ہی مجھ سے اوپر تک تنظیم کا شیرازہ بکھر کر رہ جائے گا۔

لیکن پھر مجھے لیسکو کے تحت ہونے والے کھلے اجلاس میں
ان مندوب، آرتھر کی مدلل تقریر یاد آ گئی۔ اگر وہ سچا تھا تو اسے تو
ایسے کاروباریوں پر ہاتھ ڈالنے میں کامیابی اتنی آسان نہیں ہوتی
جیسی سمجھ رہا تھا اور پھر اگر منشیات کی اس غیر قانونی تجارت کے
پشت واقعی کوئی غیر ملکی سازش کارفرما تھی تو مقامی سرغنے کا
ایا کرنے کے باوجود اس تجارت کو روکنا ناممکن تھا۔ ایک حد
جانے تو ان کے غیر ملکی آقا معقول معاوضے پر دوسروں کو
نائب مامور کر دیتے۔ لہٰذا بہتر یہی تھا کہ عجلت کے بجائے تحمل
کام لیا جاتا اور کسی بھی کارروائی سے پہلے اس کے مضمرات پر
اچھی طرح غور کر لیا جاتا۔

میں ایئرپورٹ کے لیے روانگی تک اسی ادھیڑبن میں الجھا رہا۔
روانگی کے لیے مجھے کوئی خاص تیاری نہیں کرنا تھی۔ البتہ احتیاط
کے پیش نظر میں نے سکندر علی سے ملا ہوا بریف کیس تیار کر لیا تھا جس
کا ڈیجیٹل قفل صرف میرے انگوٹھے کے نشانات سے کھل سکتا
تھا۔ اگر اس کے ساتھ زبردستی کی جاتی تو خودکار میکنزم کے
تحت وہ بریف کیس زبردست بارودی دھماکے کے ساتھ
نیست و نابود ہو جاتا۔

سلطان شاہ مقررہ وقت پر ٹیکسی کے ذریعے ایئرپورٹ
کے ارادے سے نکلا تو میں نے اسے روک لیا۔ وہ لاکھ ہوشیار
لڑکا ہی سہی لیکن اُسے ابھی تک اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ ہمارے
دشمن کس قدر منظم ہو گئے ہیں۔

قاسم شہر سے باہر گیا ہوا تھا لیکن امکان تھا کہ اس نے
ہدایت سے انحراف کرتے ہوئے کسی کو میری نگرانی پر مامور
کر دیا ہو۔ اگر میرے مکان کے قرب و جوار میں اس کا کوئی کارندہ
ہوتا تو میرے معمولات سے واقفیت کی جستجو میں وہ سلطان
کی طرف بھی متوجہ ہو سکتا تھا اور وہ بے خبری میں اُسے اپنے پیچھے
ایئرپورٹ تک لے جاتا۔ ایسی صورت میں میری لاعلمی میں ایئرپورٹ
پر بھی نگرانی ہو سکتی تھی۔ لہٰذا بہتر یہی تھا کہ سلطان شاہ
کو چھوڑنے کے بجائے میں اپنے ساتھ ہی لے جاتا تاکہ پوری
صورتحال میری نگاہ میں رہتی۔

گھر سے روانہ ہونے کے چند منٹ بعد ہی میرے شبہے کی
تصدیق ہو گئی۔ دشمن نے میری نگرانی کی ضرورت نہیں سمجھی گئی تھی،
لیکن وقت ایک سفید کار میرے تعاقب میں لگی ہوئی تھی جس
میں صرف ایک ہی آدمی نظر آ رہا تھا۔

"ہاتھ پیروں سے پوری طرح چاق و چوبند ہو نا؟" میں نے
عقب نما آئینے کا جائزہ لے کر مسکراتے ہوئے سلطان شاہ
سے سوال کیا۔

"ہاں، لیکن کیوں؟" وہ میرے معنی خیز لہجے پر چونک گیا۔

"ایک سفید کار ہمارا پیچھا کر رہی ہے۔ میں اُسے ٹھہرنے
کی کوئی تدبیر کرتا ہوں، جیسے ہی تمہیں اشارہ دوں، نیچے اُتر کر
اُسے کار سے باہر گھسیٹ لینا... تمہاری دو چار ضربیں ہی اس
کے اوسان خطا کرنے کے لیے کافی ہوں گی لیکن اس کی کار کی
چابی پر قبضہ کرنا نہ بھولنا تاکہ وہ دوبارہ تعاقب جاری نہ رکھ سکے!"

اس نے اضطراری طور پر سر گھما کر فوراً ہی سفید کار دیکھ لی جو
تین گاڑیوں کے بعد ہمارے پیچھے چلی آ رہی تھی۔ "اس کے تو میں
دانت توڑ دوں گا۔" وہ میرے خاموش ہونے پر جوشیلے لہجے میں
بولا۔ "لیکن اسے تم ٹھہراؤ گے کیسے؟ ذرا بھی شبہ ہو گیا تو وہ دُم
دبا کر بھاگ نکلے گا۔"

"بس دیکھتے جاؤ۔" میں نے پُرخیال لہجے میں کہا۔

ٹریفک سگنل سے طارق روڈ پر گھومنے کے بعد میں نے
اپنی کار پیٹرول پمپ میں گھما دی۔ تعاقب کرنے والے کے لیے میری وہ
حرکت غیر متوقع تھی۔ لہٰذا جس وقت میں نے اپنی کار پمپ پر روکی
تو سفید کار آگے نکلتی چلی گئی تھی۔

"وہ آگے رُکا ہو گا۔ بس اب تم جاؤ۔" میں نے پمپ والے
کو چابی دے کر سلطان شاہ سے کہا اور وہ ایک لفظ بھی کہے بغیر گاڑی
سے اُتر کر لمبے لمبے ڈگ بھرتا ہوا آگے روانہ ہو گیا۔

سلطان شاہ کو وقت دینے کی غرض سے میں نے پیٹرول
ڈلوانے کے بعد سروس بوائے سے انجن کا تیل اور ریڈی ایٹر
میں پانی چیک کرایا۔ پھر پیسے ادا کر کے گاڑی کے ٹائروں میں ہوا
چیک کرانے لگا۔

پنکچر لگانے والے کا لڑکا پہلے ٹائر کی ہوا دیکھ کر فارغ ہوا
ہی تھا کہ اچانک طارق روڈ کی پُرسکون فٹ پاتھوں پر رواں
ہجوم میں بھگدڑ اور دہشت کے آثار پیدا ہو گئے۔ بیشتر لوگ اُسی طرف
سر اٹھا اٹھا کر دیکھ رہے تھے جدھر سلطان شاہ سفید کار والے
کی گردن ناپنے گیا تھا۔

میرے اعصاب پر تناؤ سوار ہونے لگا۔ اس وقت میرے
لیے ایک ایک لمحہ قیمتی تھا۔ سلطان شاہ کو زیادہ دیر تک وہاں
چھوڑنا خطرناک ثابت ہو سکتا تھا۔ وہ کارروائی کا آغاز کر چکا
تھا اور اس مصروف علاقے میں پولیس ہر واردات میں فوری
طور پر ملوث ہو جاتی تھی کیوں کہ وہاں گشت کے لیے سپاہیوں کی

خاصی تعداد موجود تھی۔

اگلے دو پہیوں کی ہوا چیک ہوتے ہی میں نے سرعت سے لڑکے کو ایک روپیہ تھمایا اور تیزی سے کار پمپ سے باہر لے آیا۔ سڑک پر آتے ہی دائیں طرف تھوڑے فاصلے پر ایک ہجوم نظر آیا۔ سڑک اور فٹ پاتھ پر بیٹھے ہوئے ہر فرد کی کوشش تھی کہ ہجوم کے وسط میں پہنچ سکے۔

کچھ تو سڑک بھر گئی تھی، کچھ کار نشینوں کو اس ہنگامے کے بارے میں تجسس تھا لہٰذا ٹریفک رینگتا ہوا آگے... بڑھ رہا تھا پھر اچانک ہی میرا دل باغ باغ ہوگیا کیوں کہ سلطان شاہ کسی عام تماشائی کی طرح بھیڑ سے یوں باہر نکلتا ہوا نظر آیا کہ کوئی بھی اس کی طرف متوجہ نہیں تھا۔

میں نے دو مرتبہ ہارن بجایا۔ جواباً دوسری گاڑیوں سے بھی شور بلند ہونے لگا لیکن اس اثنا میں سلطان شاہ میری گاڑی دیکھ چکا تھا۔ وہ مسکراتا ہوا میری رینگتی ہوئی کار کی طرف آیا اور دروازہ کھول کر بے پروائی سے میرے پہلو والی نشست پر بیٹھ گیا۔

"کیا ہوا؟ بڑی آسانی سے لوٹ آئے ہو؟" میں نے اشتیاق آمیز لہجے میں سوال کیا۔

اس نے مٹھی میں دبی ہوئی چابی میری گود میں ڈال دی اور ہنستے ہوئے بولا۔ "اس کی تو پسلیاں ہی شمار سے بڑھ جائیں گی۔"

"اس کے ساتھ حرکت کیا کی تم نے؟" میں نے گاڑی آگے بڑھاتے ہوئے پوچھا۔

"بس گریبان پکڑ کر اسے باہر گھسیٹتے ہوئے میں نے اونچی آواز میں عورتوں سے پرس چھیننے پر ملامت کی تھی۔ آناً فاناً میں اس پر ہر طرف سے یلغار ہوگئی... شاید قرب و جوار کے دکان دار بھی پہنچ گئے تھے۔ انھوں نے اسے سنبھالا اور میں چابی نکال کر کھسک آیا۔ یقین جانو وہ مجھے ایک بھی بھرپور ضرب نہ لگا سکا۔"

میں دل ہی دل میں اس کی مکاری کی داد دیے بغیر نہ رہ سکا۔

شاید یہ اتفاق ہی تھا کہ اس نے اپنے حریف پر کسی عورت سے پرس چھیننے کا الزام لگایا تھا لیکن یہ حقیقت تھی کہ ان دنوں طارق روڈ اور قرب و جوار کی گلیوں میں ایسے واقعات بکثرت ہو رہے تھے جن کی بنا پر اکیلی عورتیں اس علاقے میں خریداری سے گریز کرنے لگی تھیں اور شاید علاقے کے دکان دار بھی وقتاً فوقتاً ہونے والے ایسے حملوں پر جھلائے ہوئے تھے جو اسکوٹر یا کاروں پر سوار ہونے کی وجہ سے کبھی گرفت میں نہیں آتے تھے۔ سلطان شاہ نے جوں ہی پرس چور کا شور مچایا ہوگا، ہر ایک اپنے دل کی بھڑاس نکالنے کے لیے اس کے شکار پر ٹوٹ پڑا ہوگا جو اچانک آنے والی آفت سے بے خبر پیٹرول پمپ سے میری کار کی روانگی کا منتظر تھا۔

مجھے خوشی تھی کہ سی۔ ون یا قاسم کے آدمیوں کو میرے ہاتھوں دوسری بار بھاری زک اٹھانا پڑی تھی لیکن اس بار میں لاچاری کے باعث اس کی بے بسی سے لطف اندوز نہیں ہو سکتا تھا۔

سلطان شاہ نے اپنا رول اس خوش اسلوبی سے ادا کیا تھا کہ اس کے جسم پر کہیں خراش آئی تھی نہ لباس پھٹا تھا۔ لہٰذا میں سیدھا ایئرپورٹ کی طرف روانہ ہوگیا۔ سلطان شاہ کی لوٹی ہوئی چابیاں میں نے راستے ہی میں جھاڑیوں میں اچھال دیں کیوں کہ ہمارے لیے وہ بے مصرف تھیں۔

ان دنوں ایئرپورٹ پر پارکنگ کے باضابطہ طریقۂ کار کا نفاذ نہیں ہوا تھا۔ لہٰذا میں نے بے فکری سے اپنی گاڑی ایک درخت کے سائے میں پارک کی اور دروازے مقفل کر کے سلطان شاہ کے ہمراہ لاؤنج کی طرف چل دیا۔

سڑک عبور کرتے ہوئے ناگہاں میری نظر کرنل نواز زیدی پر پڑی تو میں بوکھلا گیا۔ الٹی روانگی کا پروگرام طے کرتے ہوئے میں یہ بھول ہی گیا تھا کہ غزالہ کو کوئی ڈرائیور ایئرپورٹ پر چھوڑنے ضرور آئے گا۔ اگر میں تنہا ہوتا تو شاید مجھے کوئی فکر نہ ہوتی لیکن سلطان شاہ کی موجودگی کے بارے میں غزالہ کے باپ کو مطمئن کرنا دشوار ہو جاتا۔

میں کرنل نواز زیدی سے بچ کر سلطان شاہ کو ہدایت دینے کے بارے میں سوچ بھی نہ پایا تھا کہ اس نے مجھے دیکھ لیا اور بے تابانہ انداز میں ہاتھ ہلاتا ہوا بھیڑ سے نکل آیا۔ شاید غزالہ اندر جا چکی تھی اور وہ بے چارہ میری تلاش میں مسافروں کے ساتھ آنے والوں کی بھیڑ میں کسی کٹی ہوئی پتنگ کی طرح چکراتا پھر رہا تھا۔

اس نے بے تابانہ انداز میں فٹ پاتھ سے اتر کر سڑک کے کنارے ہی میرا استقبال کیا۔ "اکیلے چلے آ رہے ہو؟ سامان کہاں ہے تمہارا؟" اس نے استفسار کیا پھر اس کی نگاہیں میرے ساتھ کھڑے ہوئے سلطان شاہ پر مرکوز ہو گئیں۔ "یہ کون ہے تمہارے ساتھ؟"

میں ہنس پڑا۔ "یہ میرا پی اے سلطان شاہ ہے۔ لاہور کا کوئی لمبا چوڑا پروگرام تو ہے نہیں لہٰذا ایک دو جوڑے بریف کیس ہی میں ڈال لیے ہیں۔"

"تو یہ سلطان شاہ بھی تمہارے ساتھ جا رہے ہیں؟" کرنل کا ذہن اسی میں الجھ کر رہ گیا تھا۔

"ظاہر ہے۔" میں نے آہستگی سے کہا۔

عزالہ نے پُرتجسس لہجے میں پوچھا۔

"قابلِ اعتماد آدمی ہے۔" میں نے دھیمی آواز میں کہا "ضرورت پیش آئی تو بچانے کے لیے سر دھڑ کی بازی لگا دے گا۔"

"لیکن وہاں ایسی نوبت ہی کیوں آئے گی؟"

"حالات بدلتے دیر نہیں لگتی۔ جب ہم جا رہے ہیں تو کیوں نہ پوری تیاری کے ساتھ جائیں اور کچھ نہیں تو سلطان شاہ کم از کم تمہاری دیکھ بھال کرتا رہے گا۔"

عزالہ کے ہونٹوں پر مسکراہٹ تیر گئی "تو یوں کہیے کہ آپ نے میرے محافظ کے طور پر ساتھ لیا ہے لیکن آپ دیکھ لیں گے کہ کوئی بُرا وقت آیا تو میں اپنا دفاع خود ہی کر لوں گی اور وہ تماشا دیکھتا رہ جائے گا۔"

میں سر ہلا کر رہ گیا۔

وسیع و عریض کیبن کی فضا میں طیارے کے جیٹ انجنوں کا شور ایک دھیمے تسلسل کے ساتھ گونج رہا تھا۔ تقریباً ساری ہی نشستوں پر مسافر موجود تھے لیکن ہر ایک اپنے ہی خول میں مگن تھا۔ مجھے اور سلطان شاہ کو کھڑکی سے متصل نشستیں ملی تھیں۔ جب کہ عزالہ درمیانی حصے میں ہم سے خاصی دور بیٹھی تھی۔ طیارہ فضا میں بلند ہونے کے بعد جب حفاظتی بیلٹ باندھے رکھنے سے متعلق روشن ہدایات معدوم ہو گئیں تو میں نے سلطان شاہ کو آگے بھیج کر عزالہ کو اپنے ساتھ والی نشست پر بلا لیا تھا تاکہ لاہور میں اُترنے کے بعد کے پروگرام پر گفتگو ہو سکے۔

جب تک میں کراچی میں رہا لاہور کا پروگرام بناتے ہوئے بھی کسی بھی لمحے میری طبیعت میں کوئی جذباتی اُبال نہیں آیا لیکن طیارہ فضا میں بلند ہوتے ہی مجھے لاہور کی سرزمین سے اپنے بچپن اور لڑکپن کے جذباتی رشتے یاد آنے لگے۔

لاہور کی سرزمین پر میں نے اپنی اس بدنصیب ماں کی کوکھ سے جنم لیا تھا جو زیادہ دنوں تک اپنے سہاگ کی خوشیاں نہ منا سکی اور میں بچپن ہی میں یتیم ہو گیا۔ بڑی ماں جو میرے والد صاحب کی پہلی بیوی تھیں، بہت تند خو اور تحکم پسند تھیں۔ ان کی میری ماں سے کبھی نہ بن سکی۔ دوسری طرف شاید ان ہی کی شہ پر میرے دونوں سوتیلے بھائی بھی میرے ساتھ تحقیر آمیز سلوک کرتے تھے۔ والد صاحب کی وفات کے بعد ہم دونوں کچھ ہی دن اس چھت کے نیچے رہ سکے اور پھر ہمیں خانماں برباد کر دیا گیا۔

ماں۔ میرے وجود کی گہرائیوں سے ایک دردناک چیخ اُبھری جو لبوں تک پہنچنے سے پہلے ہی دم توڑ گئی۔ کس قدر قربانیاں دی تھیں میری ماں نے میرے لیے! کتنی آرزوؤں کے ساتھ مجھے تعلیم کے زیور سے آراستہ کر رہی تھی وہ! سہاگ سے محرومی کے بعد اس کے مستقبل کی ہر اُمید کا محور فقط میری ذات بن کر رہ گئی تھی لیکن میں خود کو ماں کی اُمیدوں کا اہل ثابت نہ کر سکا۔

گھمبیر گھٹن زدہ فضا میں میرے ذہن میں بچپن کی معصومیت کبھی پیدا نہ ہو سکی۔ میں اپنے گرد و پیش میں یہی دیکھتا تھا کہ ہر گھرانے میں کفالت کی ذمے داری مردوں کے شانے پر تھی۔ عورتیں فقط گھر چلانے والیاں ہوا کرتی تھیں جب کہ میری ماں گھر چلانے کے ساتھ کمانے پر بھی مجبور تھی کیونکہ میں کسی قابل نہیں تھا۔

پھر ایک اچھے جذبے کے تحت میرا ذہن غلط راستے پر بھٹک گیا۔ پہلی بار ماں نے مجھے بے دردی سے پیٹا پھر خود بلک بلک کر رونے لگی مگر میرے ذہن میں کمانے کا تصور پختہ ہو چکا تھا۔ اس میں جائز و ناجائز کی کوئی تمیز نہیں تھی۔

میری اس روش کا انجام وہی ہوا جو ہونا تھا۔ میں پولیس کی گرفت میں آیا تو ماں کے سارے سہانے سپنے ریت کے کھوکھلے گھروندوں کی طرح بکھر گئے۔ وہ میرے لیے زندہ تھی اور میں نے زندہ رہنے کے لیے تباہی کے راستے کو اپنا لیا تھا۔ پھر وہ بے چاری اپنی اس بھیانک شکست پر کس طرح سے زندہ رہتی؟

ماں نے خودکشی کر لی۔

بڑی ماں نے مجھے پناہ دینے سے انکار کر دیا۔

لاہور میرے لیے اجنبی ہو گیا اور میں نے سوچنے کی گود میں لیتے ہوئے اس سونے سہانے شہر کو چھوڑ کر کراچی کا رُخ کر لیا جہاں ہر طرف مشینوں کا راج تھا اور انسان بھی گوشت پوست کی مشینیں نظر آتے تھے۔ اس شہر میں سب ایک دوسرے کے لیے اجنبی تھے۔ قریب قریب سے آتے ہوئے اس شہر کے باسیوں میں آپس کی کوئی شناخت باقی نہیں رہی تھی۔ میں بھی اس کا ایک حقیقت بن کر رہ گیا تھا۔ نہ کوئی کسی کو نسب سے جانتا تھا۔ نہ ذات سے پہچانا جاتا تھا۔ تن پر اُجلے کپڑے سجائے، چار پہیوں پر سوار اور بڑے وسیع مکانوں کے مکین اس شہر میں ہر اعتبار سے معتبر سمجھے جاتے تھے۔

میرے لیے وہ صورتِ حال زرخیز تھی... میں نے کراچی میں قدم رکھتے ہی گناہوں کی فصل کی آبیاری شروع کر دی اور اس کام میں کبھی دال روٹی کا گھاٹا محسوس نہیں کیا۔ قانون کی دسترس سے دور رہتے ہوئے میں نے اپنا سفر جاری رکھا، پھر ایک فرم کے ایک معمولی کارندے کی حیثیت سے دونوں ہاتھوں سے دولت سمیٹنے لگا۔

اور اس وقت میں بذاتِ خود بلیک ڈور تھا۔

آبرو کی نقاب کے طور پر میں شہر کی ایک فیکٹری کا مالک تھا، لاکھوں کی ڈیل چلتی تھی اور دوسری طرف میں شہر میں منشیات کی تقسیم اور فروخت کا ذمے دار تھا۔ معاشرے میں خفیہ طریقے

منشیات کا زہر پھیلانے میں مصروف تھا جس نے نہ جانے کتنی ماؤں کے جائیوں کے دماغ اُلٹ دیے تھے۔

کچھ عرصے پہلے تک میں نشے کی سوداگری کرنے والوں کو برا نہیں سمجھتا تھا لیکن اب میری سوچ میں انقلاب آ چکا تھا۔ اپنی بقا کی جنگ سے میں صحیح سلامت گزر چکا تھا جس کا سبب غزالہ تھا۔ اب مجھے حق اور ناحق میں تمیز محسوس ہونے لگی تھی پھر بات کے اس وسیع سیلاب کا مخرج سرحد پار نظر آنے لگا تھا۔ ذاتی مفادات کے حصول کے لیے لوگوں کو دانستہ اس منفعت بخش اور مہلک کاروبار پر مجبور کیا جا رہا تھا اور میں اس مہم کا ایک بننے کے لیے تیار نہیں تھا۔

پہلے میں لاہور سے نکلا تو مجھے بدلے کی خواہش تھی، کمانے کی مال اسباب کی جستجو تھی اور اب اسی برائی کی بیخ کنی کے لیے پی آئی اے کے ویو پیکر طیارے میں محو پرواز لاہور سے قریب ہوتا جا رہا تھا۔

وقت ہر درد کا بہترین درمان ہوتا ہے۔ اس کا صحیح علم مجھے اسی وقت معلوم ہوا۔ برسوں پہلے، جب بڑی ماں اور سوتیلے بھائیوں کے مظالم تازہ تھے تو میرے دل میں ان تک کے لیے کوئی نرم گوشہ نہیں تھا لیکن اس وقت میں غزالہ کے نزدیک بیٹھا کچھ اور ہی سوچ رہا تھا۔

بڑی ماں لاکھ بری اور تند خو سہی لیکن میری ماں جیسی ہستی کو کھو دینے کے بعد میرے لیے وہ سوتیلا رشتہ بھی محترم ہو گیا تھا۔ پھر جس طرح وقت نے میری سوچ کا دھارا موڑ دیا تھا مجھے یقین تھا کہ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ بڑی ماں کو بھی اپنی زیادتیوں پر پشیمانی کا احساس ہونے لگا ہو گا۔ شاید کبھی کبھی انھیں بھی اپنی سوکن اور اپنے سوتیلے بیٹے کی یاد ستاتی ہو۔

میں نے فیصلہ کر لیا کہ لاہور پہنچنے کے بعد میں غزالہ کو سلطان شاہ کی حفاظت میں کسی اچھے ہوٹل میں ٹھہراؤں گا۔ خود بڑی ماں کی قدم بوسی کے لیے حاضری دوں گا۔ اگر انہوں نے ازراہ کرم گلے سے لگا لیا تو ماضی کی تلخ یادوں کو فراموش کر کے ان کے گھر رہوں گا۔ ٹھکرا دیا تو کم از کم میرے دل میں کوئی خلش باقی نہ رہے گی۔

"کس سوچ میں ڈوب گئے آپ؟" غزالہ کی دھیمی، ترنم ریز آواز نے مجھے چونکا دیا۔

"لاہور پہنچنے کے بعد ہماری حکمت عملی کیا ہونا چاہیے؟" میں نے اس کی طرف دیکھتے ہوئے پُرخیال لہجے میں سوال کیا۔

"ہمارا مقصد ایک ہی ہے لیکن محاذ مختلف ہیں۔" اس نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔

"میں سمجھا نہیں۔" میں نے الجھن آمیز لہجے میں کہا۔

"مجھے سنڈیکیٹ کی سرگرمیوں کے بارے میں کھوج لگانا ہے اور آپ کو اپنے لہو کا سراغ لگانا ہے۔" وہ تقریباً سرگوشیانہ لہجے میں بولی۔ "ہمیں الگ الگ رہ کر کام کرنا ہو گا تاکہ کسی ایک کی وجہ سے دوسرے کے کام میں رکاوٹ پیدا نہ ہو۔ ویسے بھی ہم الگ رہ کر ایک دوسرے کے لیے زیادہ مفید ثابت ہو سکتے ہیں۔"

"سطح سمندر سے پینتیس ہزار فٹ کی بلندی پر تمہاری عقل خوب کام کر رہی ہے۔" میں نے کہا۔ "سچی بات تو یہ ہے کہ اس وقت میں بھی ان ہی خطوط پر سوچ رہا تھا۔"

"لیکن مشکل یہ ہے کہ میں پہلی مرتبہ لاہور آئی ہوں۔" وہ بولی۔ "ایسا نہ ہو کہ اجنبیت کی وجہ سے کسی ناگہانی دشواری سے دوچار ہو جاؤں۔"

"اس کا کوئی حل سوچ لیا جائے گا۔ فی الحال تم ائرپورٹ سے سیدھی ہوٹل انٹر کانٹی نینٹل جاؤ گی۔ سلطان شاہ بھی وہیں الگ کمرے میں تمہارے قریب رہے گا۔ باقی پروگرام بعد میں طے کر لیں گے۔"

"اور آپ کہاں ٹھہریں گے؟" اس نے بھویں چڑھا کر سوال کیا۔

"اب لاہور آ ہی گیا ہوں تو بڑی ماں سے ملنے کی کوشش کروں گا۔۔ ان کی ممتا کو جوش آ گیا تو ان ہی کے ساتھ ٹھہروں گا ورنہ کسی ہوٹل کی راہ لوں گا۔"

"مجھے خوشی ہے کہ آپ ماضی کی تلخیوں کو بھول کر آگے بڑھ رہے ہیں۔" وہ مسکراتے ہوئے بولی۔ "میں ہمت نہیں کر پا رہی تھی کہ آپ سے آپ کی سوتیلی ماں اور بھائیوں کا ذکر چھیڑوں۔ خون کے رشتے اٹوٹ ہوتے ہیں۔ وہ آپ کو دیکھ کر خوش ہو جائیں گی۔"

میں بے اختیار مسکرا دیا۔ ہم دونوں کے خیالات میں بڑی حد تک یکسانیت پائی جاتی تھی۔

چند ہی روز پہلے کی بات تھی کہ وہ اپنی ماں سے سخت برہم تھی اور میں اسے اس کی ماں کے خلوص کے بارے میں سمجھا رہا تھا اور اس وقت وہ مجھے اٹوٹ رشتوں کا فلسفہ سمجھا رہی تھی۔

"کیا میں نے کوئی احمقانہ بات کہہ دی ہے؟" اس نے میرے لبوں پر مسکراہٹ بکھری دیکھ کر سوال کیا۔

"نہیں، ایسی تو کوئی بات نہیں۔" میں نے اُسے ٹالنا چاہا۔

"پھر آپ میری بات پر ہنس کیوں رہے تھے؟" اس کا لہجہ استفسار آمیز تھا۔

"سوچ رہا تھا کہ کہیں تمہاری لاہور تک کی بھاگ دوڑ بے سود ہی ثابت نہ ہو۔" میں نے موضوع بدلتے ہوئے کہا۔

"وہ کیوں؟" اس نے چونک کر سوال کیا۔

"ضروری تو نہیں کہ انجینئر سنڈیکیٹ میں کوئی اسامی خالی ہو۔ جگہ خالی بھی ہوئی تو لازمی نہیں کہ وہ لوگ تمہیں منتخب کر ہی لیں۔ ایسی صورت میں بھلا تم کیا کر سکو گی؟"

"کوئی نہ کوئی راستہ تو نکالنا ہی ہو گا۔ میرے ذہن میں اور تین متبادل صورتیں ہیں، کوئی نہ کوئی تو کارگر ہو ہی جائے گی۔ آپ میری فکر نہ کریں، ایسا نہ ہو کہ میری الجھن میں آپ کا اپنا کام ادھورا رہ جائے۔"

کام کا ادھورا رہنا یا نہ رہنا تو آنے والے حالات پر منحصر تھا لیکن اس وقت طیارے کے کیبن کی راہداریوں میں ٹرالیاں گردش میں آنے کے سبب ہماری گفتگو مزید ادھوری رہ گئی۔

نئے دور کی آسائشوں میں یہ بھی ایک بڑی سہولت ہے کہ دیو ہیکل طیارے سیکڑوں مسافروں کو اپنے خول میں سمیٹ کر دنوں کے فاصلے گھنٹوں میں طے کر لیتے ہیں۔ تھوڑی سی گفتگو کے بعد مشروبات سے فارغ ہوئے ہی تھے کہ طیارے کے پیجنگ سسٹم پر لاہور پہنچنے کا اعلان گونجنے لگا۔

میرے اشارے پر غزالہ اپنی جگہ واپس چلی گئی اور سلطان شاہ میرے پہلو میں اپنی نشست پر آ کر حفاظتی بیلٹ باندھنے لگا۔ پہلے فضائی سفر کے خوشگوار تجربے کا دبا دبا سا جوش اس کے چہرے کے ہر نقش سے پھوٹ رہا تھا اور لبوں پر ہلکی سی معنی خیز مسکراہٹ بکھری ہوئی تھی۔

"بہت خوش نظر آ رہے ہو؟" میں نے آہستگی سے اسے چھیڑا۔

"اب تو تمہاری خوشی میں ہی میری خوشی ہے۔" اس نے برجستہ جواب دیا۔ "تمہارا انتخاب واقعی لاجواب ہے۔ بھابی اچھے اخلاق والی معلوم ہوتی ہیں۔"

"لاہور میں تم اسی کے قریب ایک کمرے میں رہو گے۔ اس کی نگہداشت تمہارے ذمے ہو گی۔" میں نے اسے آگاہ کیا۔

"کیوں؟" وہ حیران سا نظر آنے لگا۔

"میں الگ رہوں گا۔ تمہیں ساتھ لانے کا اصل مقصد یہی تھا۔"

"لیکن میرا تو خیال تھا کہ ہم کسی خطرناک مہم پر نکلے ہیں۔" اس کی حیرت میں کچھ اور اضافہ ہو گیا۔

"تمہارا خیال درست ہے۔ اسی وجہ سے غزالہ کی حفاظت ضروری ہے۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔

"لیکن بھابی کو ساتھ لانے کی کیا ضرورت تھی؟" وہ الجھن زدہ لہجے میں بولا۔ "اس طرح تو ہماری توجہ بٹی رہے گی اور شاید ہم پوری یکسوئی کے ساتھ اپنا کام بھی سرانجام نہ دے سکیں۔"

"وہ اپنا کام کرے گی، میں اپنا کام کروں گا۔" میں نے دھیمے لہجے میں کہا۔ "وہ میرے مقصد میں میرے ساتھ نہیں آئی ہے بلکہ وہ خود اپنی دیکھ بھال کر سکتی ہے لیکن مزید احتیاط کے طور پر میں تمہیں بھی لے آیا ہوں۔"

اس کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔ "اوہ، تو بھابی بھی اس مہم میں ہمارا ساتھ دے سکتی؟"

"ہم کسی سے زور آزمائی یا آتشیں ہتھیاروں کی جنگ کرنے نہیں آئے ہیں۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "یہ عقل کی لڑائی ہے۔ اس میں کامیابی ہو گئی تو جبر شاہ جیسا شخص مروا نہ جنگ ہو گی۔"

اس کی آنکھوں میں ہلکا سا جوش عود کر آیا۔ "اس وقت تم دیکھنا کہ سلطان شاہ کس قدر کارآمد آدمی ہے۔" یہ کہتے ہوئے وہ جھلا کر دونوں ہتھیلیوں سے اپنے کان رگڑنے لگا۔

"کان بند ہو رہے ہیں؟" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔

"تمہیں کیسے معلوم ہوا؟" میری قیاس آرائی پر وہ حیران رہ گیا۔

"جہاز میں عموماً ایسا ہو جاتا ہے۔ تم چیونگم چبانے کے انداز میں جبڑے چلاتے رہو گے تو کان کھلے رہیں گے۔"

اور وہ فوراً تیزی سے جبڑے چلانے لگا جیسے کسی مرغ کی ٹانگ چبا رہا ہو۔

تھوڑی دیر بعد جہاز لینڈ کر گیا۔ اگر غزالہ کے ساتھ ایک سوٹ کیس نہ ہوتا تو ہم فوراً باہر نکل گئے ہوتے۔ وہ انتظار میرے لیے خاصا صبر آزما تھا کیونکہ دس منٹ بعد سامان کی بیلٹ آنے کے بعد وقفہ طویل ہونے لگا۔ مسافروں کی بھیڑ میں ہر شخص گردن اٹھا اٹھا کر سامان لانے والی ٹرالی کو دیکھنے کی ناکام کوشش کر رہا تھا۔ چند منٹ بعد پتا چلا کہ ایک بوڑھا اپنے سپروائزر سے تیزی دکھانے کا حکم ملنے پر چراغ پا ہو گیا تھا جس کے نتیجے میں مسافروں کے اسباب کو چھوڑ چھاڑ کر اس کے ساتھیوں نے مل دینے پر ہنگامہ کھڑا کر دیا تھا... خدا خدا کر کے کافی دیر بعد وہ ہنگامہ فرو ہوا اور اعلیٰ افسران کی مداخلت پر سامان کی آمد شروع ہو گئی۔

باہر نکلنے کے بعد ہم تینوں ایک ٹیکسی میں ایک ہوٹل کی طرف روانہ ہو گئے۔ وہاں تیسری منزل پر ایک دوسرے سے متصل دو کمرے آسانی سے مل گئے۔ میں غزالہ اور سلطان شاہ کو ان کے کمروں میں پہنچا کر وہاں سے لوٹ آیا۔

ٹیکسی میں اپنے آبائی محلے کی طرف جاتے ہوئے میں ناقابلِ بیان ہیجان میں مبتلا ہونے لگا۔ میرے ذہن میں اس گلی کا ایک نقشہ گھومنے لگا جس میں میں نے اپنے بچپن کا کچھ حصہ نہایت ذلت کے ساتھ گزارا تھا۔ میں اسی گلی میں باپ کے سائے سے محروم ہو کر سوتیلے بھائیوں کے رحم و کرم پر رہ گیا تھا۔ وہ وقت بیت چکا تھا۔ اس کے بعد بھی ایک طویل مدت گزر چکی تھی۔ مجھے امید تھی کہ وقت کے خاموش دھارے نے سوتیلے بھائیوں کے دلوں میں دبی ہوئی نفرت کی آگ کو سرد کر دیا ہو گا اور جب طویل مدت کے بعد مجھے اچانک اپنے روبرو پائیں گے تو خون کا جوش ان پر حاوی ہو جائے گا اور وہ بے اختیار مجھے اپنے گلے سے لگا لیں گے۔

ٹیکسی میرے بتائے ہوئے راستوں پر بڑھتی رہی۔ کھلی سڑک کے بعد شدید تنگ اور پُرپیچ راستوں کی باری آئی تو مجھے توجہ سے ڈرائیور کی راہنمائی کرنا پڑی لیکن اس نے ایک گلی کے موڑ پر ٹیکسی روک دی۔

"رک کیوں گئے؟ گلی میں تھوڑی ہی دور چلنا ہے۔" میں نے اسے ٹوکا۔

"گاڑی آگے نہیں جا سکتی باؤ جی!" ڈرائیور نے میری طرف گھوم کر بے بسی سے دیکھا۔ "آگے کافی چوڑی کھلی ہوئی نالی ہے، تم جانتے کیا ہوا ہے؟"

بیس بائیس برس کی پہاڑ جیسی مدت گزر گئی تھی لیکن گلی کے بیچ وہ کھلی نالی جوں کی توں موجود تھی۔ پہلے بھی اس نالی کی وجہ سے کوئی سواری گلی میں داخل نہیں ہو پاتی تھی۔ اس محلے میں صرف پہلوان کے بھتیجے کے پاس محلے کی اکلوتی موٹر سائیکل تھی جسے لے جانے کے لیے اس نے نالی کے ایک سرے پر تختہ رکھ کر مٹی اور گارے میں دبا دیا تھا۔ اس طویل مدت میں سطح پر بجلی نے کتنی ادر ناٹے سے چھپنے لگے تھے، لیکن وہ نالی جوں کی توں موجود تھی۔ شاید اس لیے کہ اس گلی کے ستم زدہ مکینوں میں کوئی بھی اس قابل نہیں ہو سکا تھا کہ اپنی کار گھر کے دروازے پر کھڑا کرنے کا ارمان رکھے۔

میں کرایہ ادا کر کے اترا اور گلی کی طرف بڑھتے ہوئے غیر ارادی طور پر نالی کے بائیں سرے پر نگاہ ڈالی تو دھندلائی ہوئی روشنی میں نالی کے اس سرے پر پہلوان کے بھتیجے کا تختہ جوں کا توں نظر آیا۔ محلے کی غلاظت کو سمیٹ کر قریبی نالے میں پہنچانے والی نالی اتنی متعفن تھی کہ دیکھنے سے بھی اس تختے کا رخ کرنے کی ہمت نہیں کی تھی۔

اندر تھوڑے تھوڑے فاصلے پر ایستادہ اسٹریٹ لیمپس کی ناکافی روشنی میں گلی میں خاصی رونق تھی۔ بچوں کی بھاگ دوڑ اور چیخ پکار میں بڑوں کے ہیولے بھی نظر آ رہے تھے۔ میں ماضی کے دھندلکوں میں ڈوبا ہوا گلی میں آگے بڑھتا رہا۔ میری متجسس نگاہیں چہروں کا طواف کر رہی تھیں لیکن وہاں چھوٹے سے بڑے تک، ہر چہرہ میرے لیے اجنبی تھا۔ البتہ گلی اور اس کے مکانات شناسا تھے۔ ان میں رنگ و روغن کا فرق آیا تھا یا پھر بعض در و بام سے بوسیدگی کے آثار ظاہر ہونے لگے تھے۔ اس کے سوا سب کچھ وہی تھا جو میں نے برسوں پہلے آخری بار دیکھا تھا۔

مشینی انداز میں میرے قدم اٹھتے رہے اور پھر میں اس بند چوبی دروازے کے سامنے ٹھہر گیا جس پر ٹاٹ کا پردہ جھول رہا تھا۔

پہلے میرے دل میں خیال آیا کہ اچانک ہی دروازہ کھول کر اندر چلا جاؤں اور بڑی ماں کو حیران کر دوں لیکن مجھے اپنے اس خیال پر زیادہ غور کرنے کی مہلت نہیں مل سکی۔ ایک اجنبی کو دروازے کے سامنے رکا ہوا دیکھ کر قریبی چبوترے سے ایک کڑیل نوجوان تیر کی طرح میری طرف آیا تھا۔

"کیا بات ہے! کس سے ملنا ہے؟" اس نے کڑے تیوروں سے میرے سراپا کا جائزہ لیتے ہوئے سوال کیا۔

اپنے آبائی محلے میں اپنے ہی گھر کے سامنے وہ باز پرس مجھے کچھ پسند نہ آئی اور میں نے اسے گھورتے ہوئے تلخ لہجے میں کہا۔ "جس سے ملنا ہے اُسے خود تلاش کر لوں گا۔ تمہیں مشتعل ہونے کی ضرورت نہیں۔"

اس نے غراتے ہوئے بلا تامل میرے گریبان پر ہاتھ ڈالنا چاہا لیکن اسی لمحے میرا الٹا ہاتھ تیزی کے ساتھ گردش میں آیا اور وہ بے خبری میں کنپٹی پر گھونسا کھا کر لڑکھڑاتا ہوا زمین پر گر گیا۔

شاید چبوترے پر بیٹھے ہوئے لڑکوں کی ٹولی اسی طرف متوجہ تھی کیوں کہ میرے حریف کے گرتے ہی گلی میں شور ہو گیا اور پھر ہم دونوں کے دوبارہ صف آرا ہونے سے قبل ہمارے گرد بھیڑ جمع ہو گئی۔ مجھ سے مار کھانے والا کئی لوگوں کی گرفت میں تھا اور مغلظات بکتے ہوئے بار بار میری طرف جھپٹنے کی ناکام کوشش کر رہا تھا۔ اسی اثنا میں شور و غل کے نتیجے میں گلی کے بہت سے مکانوں کے دروازے کھل گئے تھے۔

ٹاٹ کے بوسیدہ پردے کے پیچھے بھی دروازہ وا ہوا۔

میری نگاہیں مسلسل اسی طرف مرکوز تھیں۔ پردہ ہٹا اور لمحہ بھر کے لیے میری آنکھیں خیرہ ہو گئیں۔ بے ساختہ میرے ذہن میں ٹاٹ میں مخمل کی مثال ابھری تھی کیوں کہ بڑی بڑی وحشت زدہ آنکھوں

سے سجا ہوا وہ حسین اور مخملی چہرہ کسی بھی دل میں آگ لگانے کے لیے کافی تھا۔

نجانے وہ کون تھی؟ بڑی ماں کے گھر میں کیا کر رہی تھی؟ پھر مجھے خیال آیا کہ کہیں وہ بڑی ماں کی بہو یعنی میری بھاوج نہ بنی ہو۔ بہرحال وہ جو بھی تھی، اس محلے کی تھی اور شاید اسی کے حسن فتنہ خیز کے باعث گلی کے لڑکے اس چوکھٹ کی رضاکارانہ دربانی پر ڈٹے رہتے تھے۔ یہی کسی اور دروازے کے سامنے کا ہوتا تو شاید کوئی مجھ سے کسی قسم کا تعرض نہ کرتا۔

وہ گھبرایا ہوا حسین و جوان چہرہ ایک جھلک دکھا کر بند دروازے کے پیچھے روپوش ہوا تو مجھے اچانک ہی اپنی خطرناک پوزیشن کا احساس ہوا۔

وہ لاکھ میرا آبائی گھر سہی مگر اس وقت اس محلے میں اجنبی تھا۔ اگر لوگوں کے اس غول کو میری نیت پر ذرا بھی شبہ ہو جاتا تو بڑی مشکلات سے دوچار ہو سکتا تھا، لہٰذا میں نے فوراً ہی بولنا شروع کر دیا۔

"میں منشی اقبال مرحوم کا بیٹا ہوں... یہ ہمارا آبائی گھر ہے... میں اپنی بڑی ماں سے ملنے آیا تھا کہ یہ بلاوجہ مجھ سے الجھ پڑا۔" میں نے مجمع میں کسی کو مخاطب کیے بغیر اونچی آواز میں کہا۔

"جھوٹا ہے یہ......" میرا حریف غصیلے لہجے میں بول پڑا۔

"یہاں کون چھوٹی بڑی ماں رہتی ہے؟" کسی نے مشکوک لہجے میں دوسروں سے سوال کیا۔

"ضرور نازو کے گھر میں تاک جھانک کرنے آیا ہوگا۔" کسی اور نے رائے زنی کی۔

لیکن اس سے قبل کہ ایسے تبصرے مجھے مشتعل کرتے، اچانک ایک بھاری آواز نے سب کی توجہ اپنی طرف مبذول کرا لی۔ "ٹھہرو! مجھے بات کرنے دو اس سے۔"

میری نگاہیں اسی طرف اٹھ گئیں۔ ایک سفید ریش لیکن تنومند شخص بھیڑ میں راستہ بناتا ہوا میری طرف بڑھ رہا تھا۔

"کون ہو تم؟" اس شخص نے میرے مقابل رک کر عقابی نگاہیں میرے چہرے پر مرکوز کرتے ہوئے سوال کیا۔ "نام کیا ہے تمہارا؟"

"میں منشی اقبال مرحوم کا بیٹا ہوں، میرا نام تنویر ہے۔" میں نے پُرامید لہجے میں جلدی سے جواب دیا۔

"تنویر؟" سفید ریش شخص نے پُرخیال اور دھیمے لہجے میں دہرایا جیسے مجھے شناخت کرنے کے لیے اپنے ذہن پر زور دے رہا ہو اور اس کی شکن آلود پیشانی کے نیچے دمکتی ہوئی آنکھوں کو میں نے اچانک ہی پہچان لیا۔

"ہاں — میں تنویر ہوں رمضان چاچا!" میں نے جذباتی لہجے میں کہا۔

میری زبان سے اپنا نام سن کر وہ چونک پڑا۔ بچپن کی بھولی بسری، موہوم سی یادوں کے ہجوم سے اس کا نام اچانک ہی میرے ذہن میں ابھرا تھا۔ وہ شخص ہمارا پڑوسی، محلے دار تھا اور شاید واحد شخص تھا جس نے والد مرحوم کی وفات کے بعد ہمارے گھر کے جھگڑے میں دخل انداز ہو کر اپنی سی ہر کوشش کر ڈالی تھی کہ بڑی ماں مجھے اور میری ماں کو دربدری کی ٹھوکریں کھلانے کے ارادے کو ترک کر دیں۔ مگر وہ بے چارہ ہمارے نوشتہ تقدیر کو کسی طرح نہیں بدل سکا تھا اور جب ہمیں آخرکار گھر سے نکالا گیا تو وہ شخص تماشائی بنا دیکھتا رہ گیا۔

"تنویر!" بوڑھے نے سر ہلاتے ہوئے شناسائی کے انداز میں دہرایا اور پھر اس کا محبت آمیز دوہنا ہاتھ میرے شانے پر جم گیا۔ "ہاں، مجھے یاد آ گیا۔ برسوں پرانی بات ہے، منشی اقبال کی وفات کے بعد تم اپنی ماں کے ساتھ یہاں سے نکالے گئے تو شاید تمہاری عمر چار پانچ برس کی تھی... اب تو ماشاءاللہ جوان ہو گئے ہو، کہاں رہے ہو؟ آج ادھر کیسے آ نکلے؟"

میں جواب میں ایک لفظ بھی نہ کہہ سکا۔ بوجھل اور دل گرفتہ انداز میں خاموش کھڑا رہا۔ رمضان چاچا کے ہمدردانہ رویے نے گلی کے لڑکوں کو شرمندہ کر دیا تھا البتہ میرے ہاتھوں پٹنے والا بدستور مجھے خشمناک نگاہوں سے گھورے جا رہا تھا۔

"جاؤ، تم لوگ یہاں کھڑے کیا کر رہے ہو؟" رمضان چاچا نے بزرگانہ شان سے ان سب کو جھڑکا۔ "یہ اسی گلی کا بچہ ہے۔ برسوں بعد ادھر آیا ہے۔ آؤ بیٹے!"

کہتے ہوئے رمضان چاچا میرا ہاتھ تھام کر ایک طرف چل دیے۔

"مگر چاچا! اس نے مجھ پر ہاتھ اٹھایا ہے۔" میرے ہاتھوں پٹنے والے نے احتجاج آمیز لہجے میں شکایت کی۔

"دفع ہو جا۔" رمضان چاچا کی غراہٹ گونجی۔ "میں سب سن رہا تھا، سب دیکھ رہا تھا، پہلے تو نے ہی اس کے گریبان پر ہاتھ ڈالا تھا بدمعاش کہیں کا!"

اور وہ بھی مایوسانہ انداز میں وہاں سے کھسک گیا۔

رمضان چاچا محبت آمیز اپنائیت کے ساتھ مجھے اپنے گھر کی بیٹھک میں لے گئے اور میرے بہت منع کرنے کے باوجود میرے لیے چائے تیار کرا لی۔ مجھ پر اس وقت ایک ایک پل بھاری گزر رہا تھا۔ دل و دماغ میں ایک عجیب سا ہیجان برپا تھا۔ میری کوشش تھی کہ جلد از جلد بڑی ماں اور سوتیلے بھائیوں کے

جاری کرتا تھا۔ بقیہ وقت میں اس نمبر پر ایک لڑکھڑاتی اور بیمار عورت کی آواز سنائی دیتی تھی۔

میں بڑی ماں کا سراغ لگانے میں ناکام رہا تھا۔ لہٰذا مجھے ابھی لا محالہ ہوٹل میں ہی قیام کرنا تھا۔ نے۔ فوزی کی تلاش میں نکلنے سے پہلے میں یہ مسئلہ حل کرنا چاہتا تھا۔

وہ کمرہ عزّ العربی کے نام پر بک ہوا تھا مگر وہ ڈبل بیڈ روم تھا۔ میں چاہتا تو اسی میں قیام کر سکتا تھا مگر میں نے اسے مناسب نہ سمجھا۔ عزّالدین نے پاکیزہ جذبوں کے ساتھ چاہا تھا اور میں نہیں چاہتا تھا کہ کسی وقت بھی احتیاط کا دامن ہاتھ سے چھوٹ جائے۔

غنیمت ہوا کہ مجھے اسی فلور پر ایک کمرہ مل گیا۔ چابی حاصل کرنے کے بعد میں اپنے کمرے میں جانے کی نیت سے اٹھا تو عزّالدین کی استفسار طلب نگاہیں قدموں کی زنجیر بن گئیں۔

"کیا کھانا بھی ساتھ نہیں کھائیں گے؟" اس نے شکایتی لہجے میں سوال کیا۔

"کیوں انجان بن رہی ہو عزّالدین؟" میں نے محبت آمیز لہجے میں سمجھایا۔ "میری وجہ سے تم کسی دشواری میں بھی گرفتار ہو سکتی ہو۔ میں آج رات ہی سے اپنے کام کا آغاز کرنا چاہ رہا ہوں۔"

"آج رات سے؟" اس نے تحیر آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"ہاں۔" میں نے آہستگی سے کہا۔ "مجھے اس گھر کا سراغ لگانا ہے جہاں وہ قرآن لگا ہوا ہے، ہو سکتا ہے کہ میں آج رات ہی اس گھر میں گھس کر صورت حال کا جائزہ لے ڈالوں۔"

"آپ اکیلے جائیں گے؟" اس کے لہجے میں تشویش اُمڈ آئی۔

"سوچ رہا ہوں کہ سلطان شاہ کو بھی ساتھ لے لوں۔ تم ذرا محتاط رہنا۔"

وہ آسودہ انداز میں ہنس پڑی۔ "ابھی کون سی احتیاط کی ضرورت ہے مجھے۔ میرا کام تو کل سے شروع ہوگا جب میں ایشین سنڈیکیٹ لیمیٹڈ سے رجوع کروں گی۔"

"کل نہیں۔" میں نے بغور اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔ "وہاں جانے سے پہلے مجھے تمہاری رہائش کا کوئی بندوبست کرنا ہوگا۔"

"رہ تو رہی ہوں یہاں۔" اس نے میری بات نہ سمجھتے ہوئے حیرت سے کہا۔

"اگر اس دفتر کی آڑ میں کوئی گھپلا ہو رہا ہے تو وہ لوگ تمہارے بارے میں چھان بین ضرور کریں گے اور انہیں مجرموں کے لیے یہی ایک بات کافی ہوگی کہ تم ہوٹل میں رہ رہی ہو۔ تمہارے لیے کسی آبادی میں رہائش کا بندوبست کرنا ہوگا جہاں تمہارے بارے میں کوئی بھروسہ دلانے کی گواہی بھی دے سکے۔"

"بڑی ماں کا گھر تو ملا نہیں پھر اب کون سا ٹھکانا تلاش کریں گے؟"

"ابھی وہ محلہ باقی ہے جہاں میں نے ماں کے ساتھ اپنا بچپن گزارا تھا۔" میں نے دل میں درد کی ہلکی سی کسک محسوس کرتے ہوئے کہا۔ "ماں کام پر چلی جاتی تھی تو میں اسکول سے واپسی کے بعد اپنا وقت ایک منہ بولی خالہ کے گھر گزارتا تھا۔ ہو سکتا ہے اس بار بھی وہی گھر میرا سہارا بن جائے۔"

عزّالدین کو سمجھانے کے بعد میں اس کے کمرے سے نکل آیا۔ اپنے کمرے کا دروازہ کھول کر میں اندر داخل ہوا تو بلب روشن کرتے ہی حیران رہ گیا۔ کمرے کے وسط میں پڑی ہوئی کرسی پر سلطان شاہ نہایت اطمینان سے براجمان تھا۔

"تت... تم یہاں کیسے؟" بے ساختہ میرے منہ سے نکلا۔

"میں ڈیوٹی پر ہوں۔" وہ مسکرایا۔ "میرے اور عزّالدین کے کمروں کے سوئچ بورڈ شاید ایک ہی دیوار پر ہیں اور درمیان میں کوئی ناقص سا لگا ہوا ہے۔ تھوڑی سی کوشش کے بعد میں تم دونوں کی ساری گفتگو سننے میں کامیاب ہو گیا۔ پھر سوچا کیوں نہ تم کو اچانک ہی حیران کر دوں۔"

"اور کمرے کی چابی کہاں سے آئی تمہارے پاس؟" میں نے اس کے مقابل مسہری پر بیٹھتے ہوئے سوال کیا۔

"چابی؟" وہ بے ڈھنگے پن سے ہنسا اور جیب سے ایک مڑا ہوا تار نکال کر میری طرف بڑھا دیا۔ "میں تو سارے کمروں کے تالے اسی ایک تار سے کھولتا چلا جاؤں۔"

"مجھے خوشی ہے کہ تم خود کو میری توقعات کا اہل ثابت کر رہے ہو۔ کھانا تو کھا لیا ہوگا تم نے؟"

"الحمدللہ۔" اس نے فرا خدلی سے کہا۔ "اب تم کہو کیا کام ہے؟"

"تم یہیں ٹھہرو۔ میں تھوڑی دیر میں واپس آتا ہوں۔"

یہ کہتے ہوئے میں کمرے سے نکل گیا۔ میں چاہتا تو نمبر ملانے کا ترتیب والی ٹیلیفون ڈائرکٹری کمرے میں بھی منگوا سکتا تھا لیکن اس طرح میں اسے زیادہ اہمیت نہیں دینا چاہ رہا تھا۔ نیچے آ کر میں نے استقبالیہ کاؤنٹر سے وہ ڈائرکٹری لی اور ایک صوفے پر بیٹھ کر اس کی ورق گردانی کرنے لگا۔

چند ہی منٹ بعد مجھے مطلوبہ نمبر مل گیا۔ وہ مسز دلدار بیگم کے نام پر تھا جس کی سکونت ماڈل ٹاؤن کے علاقے میں تھی۔ میں نے وہ مختصر سا پتا ذہن نشین کر کے ڈائرکٹری استقبالیہ کلرک کو لوٹا دی۔

اصل مہم کے آغاز سے پہلے میں مطلوبہ ٹھکانے کا محل وقوع

نشین کرنا چاہتا تھا لہٰذا اسی وقت سلطان شاہ کو ساتھ لے کر ہوٹل سے روانہ ہو گیا۔

ماڈل ٹاؤن وسیع اور پُرشکوہ مکانات پر مشتمل ایک صاف ستھری آبادی تھی جہاں شہر جیسی بھیڑ بھاڑ کا دور دور تک پتا نہ تھا۔ ٹیکسی چھوڑنے کے بعد ہم دونوں کو بمشکل ایک فرلانگ پیدل چلنا پڑا اور آخر کار ہم اس وسیع احاطے کے سامنے پہنچ گئے جہاں پھاٹک پر مسز ولدار بھٹی کے نام کی تختی نمایاں تھی۔

اس علاقے میں ہر مکان وسیع احاطے میں گھرا ہوا دوسرے مکانات سے بالکل الگ تھلگ واقع تھا اور خوبی کی بات یہ تھی کہ سامنے کی سڑک روشن ہونے کے باوجود عقبی حصے میں تاریک گلیاں موجود تھیں جدھر شاید فراخی اور نکاسی آب کا راستہ واقع تھا۔

پہلے میرا خیال تھا کہ میں اس مکان میں رات گئے گھسنے کی کوشش کروں گا مگر اس مکان پر اس وقت بھی بے رونقی چھائی ہوئی تھی۔ احاطے میں روشن دو تین بتیوں کے علاوہ عمارت میں ایک ہی کھڑکی روشن نظر آ رہی تھی۔ میں نے رسٹ واچ پر نگاہ ڈالی تو وہ رات کے پونے گیارہ بجا رہی تھی۔

"کیا ارادہ ہے؟" سلطان شاہ نے مجھے رسٹ واچ کی طرف دیکھ کر معنی خیز لہجے میں سوال کیا۔

"بس یہ تسلی کرنا ہے کہ اندر گئے تو نہیں کھلے ہوئے ہیں۔"

میں نے اس کے ہمراہ ایک طرف چلتے ہوئے کہا۔

"ابھی بنا چل جاتا ہے۔" وہ یہ کہتے ہوئے واپس ہو لیا اور لب لیمپ پوسٹ سے ٹیک لگا کر وقت گزاری کے لیے سگریٹ پینے لگا مگر میری نگاہیں بدستور سلطان شاہ کا تعاقب کر رہی تھیں۔

گھومتے ہوئے اس نے راستے میں جھک کر شاید چند پتھر اٹھائے اور پھر اس نے مسز ولدار بھٹی کے مکان کے قریب سے گزرتے ہوئے مختصر سے وقفے سے دو بار کوئی چیز اندر احاطے میں اچھالتے دیکھا۔ وہ میری توقع سے بڑھ کر ہوشیار ثابت ہو رہا تھا۔ میں نے اسے محض قابل اعتماد سمجھ کر اپنے ساتھی کے طور پر منتخب کیا تھا لیکن وہ ہر مرحلے پر یہ ثابت کرتا آ رہا تھا کہ اس میں ذہانت اور بروقت فیصلے کی صلاحیت بھی موجود ہے۔

احاطے میں کتوں کی موجودگی کا اندازہ لگانے کے لیے اس نے غالباً اس سے بہتر کوئی نسخہ نہیں تھا۔ سلطان شاہ اپنی چال برقرار رکھتا آگے بڑھتا چلا گیا۔ اسٹریٹ لیمپس کی روشنی سے ہٹ کر اس کا ہیولا دور تک بڑھنے کے بعد واپس آنے لگا تھا۔

واپسی میں بھی اس نے مسز ولدار بھٹی کے مکان میں پتھر اچھالے اور اس بار چند لمحوں کے لیے وہاں رک کر اندر سے کسی قسم کے ردعمل کا انتظار کرتا رہا اور آخر کار ٹہلتا ہوا میرے پاس آ موجود ہوا۔

"لگتا ہے کہ اندر کوئی بھی نہیں ہے۔ بظاہر کوئی چوکیدار؟" اس نے آتے ہی پُراعتماد لہجے میں اعلان کیا اور میں اس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر اسے اپنے ساتھ لیتے ہوئے آگے بڑھ گیا۔

وہ شہر کے آسودہ حال لوگوں کی آبادی تھی اور میں اچھی طرح جانتا تھا کہ اس دور میں دولت آسانی کے ساتھ نہیں کمائی جاتی۔ اول تو دولت کی دیوی در در رو سے روشن کرانی رہتی ہے پھر جب آتی ہے تو انسان کو احساس ہوتا ہے کہ پیسے کے ساتھ اس نے کچھ روگ بھی کما لیے ہیں۔

ان میں سب سے بڑا روگ بے خوابی کا ہوتا ہے۔ بڑی آمدنی کی بڑی فکریں سب سے پہلے راتوں کے سکون پر شب خون مارتی ہیں اور انسان خواب گاہ کے اندھیرے میں نرم بستر کی آغوش چھوڑ کر کھلے ہوئے دریچوں میں یوں آ کھڑا ہوتا ہے جیسے اسے کسی کا انتظار ہو۔ میں نہیں چاہتا تھا کہ کسی کھڑکی سے اندھیرے میں بھٹکتی ہوئی نگاہیں مجھے اور سلطان کو وہاں مشتبہ انداز میں کھڑا ہوا دیکھیں۔ لہٰذا میں نے چلتے چلتے اپنی بات جاری رکھی۔

"میدان صاف ہے تو مجھے ابھی وقت کا م کو کھانا ہو گا۔" میں نے وضاحت نہیں ہیجان آمیز لہجے میں کہا۔

"اندر کود و گے؟" اس نے آہستگی سے سوال کیا۔

"ہاں!" میں نے قدرے تحیر کے ساتھ کہا کیونکہ اس کا سوال کرنے کا انداز عجیب سا تھا۔ ویسے بھی وہ عموماً حکم کی تعمیل سے غرض رکھتا تھا۔ سوالات کم ہی کرتا تھا۔

"اب تک تم جو کچھ بتاتے رہے، اس پر میں آنکھیں بند کر کے عمل کرتا رہا ہوں۔" اس نے ٹھہرے ہوئے سنجیدہ لہجے میں کہا "لیکن ضرورت سے زیادہ بے خبری کسی وقت بھاری نقصان کا سبب بھی بن سکتی ہے۔ میں نے ہوٹل کے کمرے میں تمہاری اور بجیانی کی جو گفتگو سنی تھی، اس سے میں نے نتیجہ اخذ کیا تھا کہ تمہیں اپنے کسی نامعلوم دشمن کی تلاش ہے۔ اگر تمہیں شبہ ہے کہ تمہارا دشمن اسی مکان کو کمیں گاہ کے طور پر استعمال کر رہا ہے تو تمہیں تنہا اندر نہیں گھسنا چاہیے۔ ہو سکتا ہے کہ ان کے اندر کے انتظامات اتنے مضبوط ہوں کہ انہوں نے احاطے کے حفاظتی پہلوؤں کو اہمیت دینے کی ضرورت ہی نہ

محسوس کی ہو؟"

"میں تصادم کے ارادے سے نہیں آیا۔" میں نے قدرے توقف کے بعد کہا۔ "آج تو بس حالات کا اندازہ لگانا ہے جہاں بھی ٹکراؤ کا خطرہ محسوس ہوا، الٹے قدموں لوٹ آؤں گا۔"

وہ سر ہلا کر رہ گیا۔

"عمارت احاطے کے تقریباً وسط میں بنی ہوئی ہے پچھلی گلی بالکل تاریک اور ویران ہوتی ہے، میں اسی سمت سے اندر گھسنے کی کوشش کروں گا...."

"اور میں کیا کروں گا؟" میری بات پوری ہونے سے قبل وہ تجسس آمیز لہجے میں بول پڑا۔

"تم باہر رہ کر نگرانی کرو گے۔ بیرونی مداخلت کا خطرہ محسوس کرتے ہی ایک طویل سیٹی بجا دینا تاکہ میں نکلنے کی فکر کرسکوں اس بات کا ذہن میں رکھنا کہ اس مرحلے پر میں تصادم سے بچنا چاہتا ہوں ورنہ دشمن ہوشیار ہو جائے گا اور ہم ایک بار پھر اندھیرے میں بھٹکتے رہ جائیں گے۔"

اپنے پروگرام پر گفتگو کرتے ہوئے ہم دونوں کافی دور نکل گئے۔ لیکن جب ہم دس منٹ بعد مذکورہ مکان پر اپنی طے شدہ ذمے داریاں سنبھالنے کے لیے ایک دوسرے سے الگ ہوئے تو ہمارے ذہنوں پر صورت حال کی سنگینی کا احساس کسی حد تک طاری ہو چلا تھا۔

اس وقت میری رسٹ واچ سوا گیارہ بجا رہی تھی۔ کراچی کی جاگتی راتوں کے لحاظ سے زیادہ دیر نہیں ہوئی تھی لیکن اس علاقے میں اچھو والوں کا اجتماعی انداز عادی تھا۔ ہر سو سناٹا چھایا ہوا تھا، دور سے آوارہ کتوں کی آوازیں ابھر ابھر کر معدوم ہو رہی تھیں اور بیشتر مکانوں کے اقامتی حصے تاریک پڑے ہوئے تھے۔

میں مخصوص رفتار سے چلتا ہوا اس نکڑ تک پہنچا، جہاں سے مجھے تاریک عقبی گلی میں گھسنا تھا۔ لحظہ بھر کے لیے رک کر میں نے قرب وجوار کا جائزہ لیا، میدان بدستور صاف پڑا ہوا تھا۔ سلطان شاہ کا کہیں پتا نہیں تھا۔ شاید اس نے اپنے لیے کوئی بہت ہی بہتر کمین گاہ چنی تھی۔

میں پھرتی سے آگے بڑھا اور گلی میں پھیلی ہوئی تاریکی میں تحلیل ہو گیا۔ گلی تاریک لیکن صاف ستھری تھی۔ میں بائیں ہاتھ پر تیسرے احاطے کی سپاٹ دیوار کے قریب رک گیا۔ عام تعمیری منصوبے کے مطابق شاید کسی بھی مکان کے عقبی احاطے میں کوئی دروازہ یا پھاٹک نہیں تھا لیکن مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ شہری سہولتوں کی فراہمی کے لیے اسی عقبی گلی کو استعمال کیا گیا تھا۔ اندھیرے کا

عادی ہو جانے کے بعد مجھے پانی، گیس اور بجلی وغیرہ کے لوازمات نظر آنے لگے تھے۔ اچانک ہی میری خوشی کی انتہا نہ رہی جب میں نے اپنے مطلوبہ مکان کی دیوار کے نزدیک سا تھ لگا ہوا کنکریٹ کی چوکی پر مشتمل وزن کی اونچی سی کیبنٹ لگی دیکھی جس سے علاقے کے لوگوں کو کنکشن دیے گئے ہوں گے۔

میں اس آہنی کیبنٹ پر چڑھ کر با آسانی آٹھ فٹ اونچی دیوار کے اس پار کا جائزہ لینے کے بعد اندر کود سکتا تھا۔

میں احتیاط کے ساتھ اس کیبنٹ پر چڑھا، دھیرے دھیرے سر اٹھا کر احاطے کے اندر پھیلی ہوئی ویرانی کا جائزہ لیا اور مطمئن ہو کر دیوار پر چڑھ کر دوسری جانب کود گیا۔

عمارت کے مکین میری توقع سے بڑھ کر بے فکرے اور بے پروا ثابت ہوئے۔ میں پھونک پھونک کر قدم آگے بڑھاتا رہا اور بدستور بیکراں سناٹا چھایا رہا۔ نگہبانی کے لیے وہاں کتوں وغیرہ کا امکان تو پہلے ہی رد ہو چکا تھا اور اس وقت چوکیدار کی موجودگی بھی مشکوک سی نظر آرہی تھی یا شاید وہ بھی خانوادوں کی طرف سے مطمئن ہونے کے بعد کسی گوشے میں جا سویا تھا۔

احاطے میں روشنی نہ ہونے کے برابر تھی لیکن اس کے باوجود میں نے اپنا رخ عمارت کی عقبی سمت ہی کی طرف رکھنے سے قبل کی بنا پر سامنے کے رخ پر کسی دروازے وغیرہ کے کھلے ہونے کی امید خلاف تھی ہی تاہم البتہ یہ امکان تھا کہ شاید کوئی کھلی ہوئی کھڑکی میرے لیے سہولت پیدا کر سکے۔

میرے حواس پوری طرح کام کر رہے تھے لیکن تمام تر حوصلے کے باوجود میرے اعصاب پر سنسنی چھائی ہوئی تھی جس کا سبب یہ احساس تھا کہ میں اس وقت اسے۔ لوٹ کی کمین گاہ میں موجود تھا۔

لے۔ لو جو موت کے سوداگروں کی ٹولی میں ایک بڑا اسرار نام تھا، جس کا وجود ہر شخص کے لیے ایک راز تھا لیکن میں اپنی کوششوں سے اس کی دہلیز پر چڑھ کر اسے للکارنے کی پوزیشن میں آچکا تھا۔

میں نے عقبی سمت کا پوری طرح سے جائزہ لے ڈالا لیکن کامیابی کی کوئی صورت نظر نہ آئی۔ مکان کی ساخت کچھ ایسی تھی کہ اس طرف کھڑکیاں تو تھیں لیکن وہ بند نظر آرہی تھیں لیکن کونے پر پہنچتے ہی خوشی سے میرا دل بلیوں اچھل پڑا کیونکہ بغلی دیوار میں ایک کھڑکی کھلی ہوئی نظر آئی تھی جس کے شیشوں پر اندر سے آنے والی مدھم سبز روشنی کا ہلکا سا اندکاس نظر آرہا تھا کہ وہ کھڑکی کسی خوابگاہ میں کھلتی تھی۔ گویا اس کے کسی معتمد کی خوابگاہ کی دریافت میرے لیے

سوئی ہوئی تھی یا پھر کچن کے قریب ایک کمرے میں دو ادھیڑ عمر ملازم سوتے نظر آئے۔

میں آگے بڑھتا ہوا مکان کا داخلی دروازہ کھول کر برآمدے میں نکل گیا لیکن وہاں کوئی بھی نظر نہ آیا۔ اس صورتحال سے حوصلہ پاکر میں برآمدے سے پختہ روش پر اترا اور تھوڑی دیر بعد یہ فیصلہ کرتا ہوا واپس لوٹ آیا کہ واپسی میں چوروں کی طرح عقبی دیوار پھلانگنے کے بجائے میں پھاٹک کی ذیلی کھڑکی ہی استعمال کروں گا۔ واپسی پر میں عمارت کے اندرونی دروازوں کو حسب سابق بند کرنا نہیں بھولا تھا۔ اس تمام جائزے سے فارغ ہو کر میں دوبارہ بوڑھی عورت کی خوابگاہ میں پہنچا تو گھڑی کی سوئیاں بارہ کے ہندسے پر رکی ہوئی نظر آئیں۔ اس کا مطلب تھا کہ کچھ ہونے کے لیے مجھے کم از کم ایک گھنٹہ انتظار کرنا تھا۔

میں مسہری کے قریب فرشی قالین پر اس طرح دراز ہو گیا کہ سوئی ہوئی عورت پر نگاہ رکھ سکوں۔ طویل انتظار کے آغاز نے دل میں سگریٹ سلگانے کی خواہش کو جنم دیا لیکن میں نے فوراً ہی اپنی طلب کا گلا گھونٹ دیا۔ بڑھیا بیمار تھی۔ مجھے ڈر تھا کہیں اسے سگریٹ کی بو سے الرجی نہ ہو۔ اگر میری سگریٹ نوشی کی بنا پر وہ کھانستی ہوئی بیدار ہو جاتی تو میرے پورے منصوبے پر پانی پھر سکتا تھا۔

قالین پر لیٹے لیٹے میرا ذہن سلطان شاہ کی طرف بھٹک گیا۔ عیسیٰ خان کے گروہ سے ٹوٹا ہوا وہ شخص اس وقت تک میرے لیے بہت کارآمد ثابت ہو رہا تھا۔ یوں تو میری تنظیم کی جڑیں دور تک پھیلی ہوئی تھیں، میرے نیچے کام کرنے والوں میں بھانت بھانت کے لوگ موجود تھے لیکن میری مجبوری یہ تھی کہ ان سب میں ... اور صرف تنظیم کے مفادات کے لیے ہی کام لے سکتا تھا جبکہ میرے دل میں بغاوت جنم لے چکی تھی۔ اپنے باغیانہ منصوبوں کی تکمیل کے لیے صرف سلطان شاہ ہی ایسا آدمی تھا جس پر میں کھلے دل کے ساتھ اعتماد کر سکتا تھا۔

لے۔ ٹو تنظیم کا سربراہ اور بہت زیادہ باخبر آدمی تھا لیکن وہ بھی سلطان کے وجود سے باخبر نہیں تھا۔ اس کی بنیادی وجہ یہ تھی کہ کراچی چھوڑنے تک میں نے اسے خود سے دور ہی رکھا تھا۔ اگر ایک بار وہ کھل کر سامنے آ جاتا تو شاید میرے لیے اس کی افادیت محدود ہو کر رہ جاتی۔

گھر سے ایئرپورٹ روانہ ہونے کے لیے پہلے میں نے سلطان شاہ کو ٹیکسی سے علیحدہ بھیجنے کا ارادہ کیا تھا لیکن بعد میں مصلحت کی بنا پر اسے ساتھ ہی لے کر روانہ ہوا تھا اور راستے میں ہی میرے اندیشے کی تصدیق بھی ہو گئی کہ قاسم نے میری ہدایت سے انحراف کرتے ہوئے اپنے کسی گرگے کو میری نگرانی پر مامور کیا ہوا تھا۔

لیکن نگرانی کرنے والا اس قدر احمق تھا کہ خود کو میری نگاہوں سے پوشیدہ نہ رکھ سکا اور پھر میری ہدایت پر ملاڈی روڈ پر سلطان شاہ نے اس کی یادگار طریقے پر مرمت کر ڈالی تھی۔ مجھے پورا یقین تھا کہ اپنے آدمی کے حشر کا علم ہونے کے بعد قاسم تلملا کر رہ جائے گا اور واقعات کی کڑیاں ملانے کے بعد اس دوسرے آدمی کی تلاش میں مصروف ہو جائے گا جسے اس کے گرگے نے مکان سے نکلتے ہوئے میرے ساتھ دیکھا تھا۔

میٹھا خان کی موت کے بعد حالات نے اچانک ڈرامائی موڑ لیا تھا اور عارضی طور پر لے۔ ٹو نے ہنگامی حالات کا اعلان کر کے باہمی روابط کو سختی سے محدود کر دیا تھا۔ ان حالات میں مجھے کراچی ہی میں رکنا تھا لیکن میں اس افراتفری سے فائدہ اٹھا کر لاہور آ پہنچا تھا۔ تاہم جب اپنی کوششوں کے بعد شہر تک میرا یا میرے معاونوں کا سراغ نہ پاتا تو یقینی طور پر الجھن میں پڑ جاتا۔ لہٰذا میری کوشش یہی تھی کہ جلد از جلد اپنی مہم ختم کر کے واپس کراچی پہنچوں اور عامر کے ذریعے حاصل ہونے والے تین نوجوان کو ندول کے ذریعے مال باہر بھیجنے کی کوشش کروں کیونکہ اس ہنگامی دور میں بھی لے۔ ٹو نے اس کام کو تعطل میں نہیں ڈالا تھا اور مجھے رابطہ رکھنے کی ہدایت دی تھی۔

سوچوں کا سفر دھیمے دھیمے جاری رہا اور میرا ذہن خیالات کی دلدل میں گڑ گیا رہا۔

میں بھانت بھانت کے نمبر کے حوالے سے لے۔ ٹو کا کھوج لگانے کی کوششوں میں مصروف تھا کیونکہ میرے علم کے مطابق اب تک وہی تنظیم کا سربراہ نظر آ رہا تھا لیکن تنظیم میں حروف تہجی اور نمبروں کے اشتراک سے عہدوں کی باہمی شناخت کا جو طریقہ رائج تھا اس کی بنا پر میرا یہ قیاس تھا کہ لے۔ ٹو سے اوپر وہ مہ کم از کم ایک آدمی ضرور موجود ہونا چاہیے تھا اور اس کی ابتدائی شناخت لے۔ ون یا صرف لے ہونا چاہیے تھے۔

انسداد منشیات کے بارے میں ہونے والی بین الاقوامی کانفرنس کی امریکی مندوب نے جو بھیانک تصویر کشی کی تھی وہ میرے ذہن میں ہر لمحے تازہ تھی۔ میری ذہنی بیٹھنے والے ہر درجے کے لوگ بظاہر اپنے مالی مفادات کے لیے اس گھناؤنے کام میں مصروف تھے لیکن حقیقت میں ان میں سے ہر شخص ایک بڑی سازش کا ایندھن بنا ہوا تھا۔ بیرونی دماغ منصوبہ بندیاں کر رہے تھے۔ ان کی نگاہیں طویل مدت کے سیاسی اور معاشی مفادات پر مرکوز تھیں اور پاکستان کی سرزمین کو تباہ کرنے والا ہیروئن کا ذرہ ذرہ انہیں اپنی سازش میں کامیابی کی منزل سے قریب لے جا رہا تھا۔

کی صورت میں میرے اشارے کا منتظر رہے گا۔

"مجھے ایک آدمی کی تلاش ہے۔" میں نے اسے آگاہ کیا "اس سے رات کے ایک سے تین بجے تک ایک فون نمبر پر گفتگو کی جا سکتی ہے۔ وہ نمبر اس گھر کا ہے۔ مفروضہ اوقات کے علاوہ فون کرنے پر ایک بوڑھی اور بیمار عورت کی آواز سنائی دیتی ہے جو اس شخص سے سراسر لاعلم ہے۔ وہ عورت اس وقت بھی اپنی خوابگاہ میں بے خبر سو رہی ہے۔ پہلے اس کا فون صحیح تھا لیکن ایک بجتے ہی ناکارہ ہو گیا۔ شاید ایکسچینج سے..."

"بہت بڑی چوک ہو گئی مجھ سے۔" وہ گہرے تاسف لہجے میں بولا۔ "کاش تم نے یہ سب پہلے ہی بتا دیا ہوتا تو اس وقت تمہارا شکار ہمارے قبضے میں ہوتا۔"

"وہ کیسے؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"تمہیں وہ ٹیلیفون کیبنٹ یاد ہے جس پر چڑھ کر تم اندر کودے تھے۔" اس نے کہا اور میں نے جلدی سے اثبات میں سر ہلا دیا۔

"ایک بجنے سے چند منٹ پہلے ایک دبلا پتلا پستہ قامت آدمی میری آنکھوں کے سامنے گندی گلی میں گھسا تھا۔" اس نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا۔ "اس نے اسی کیبنٹ کے پاس رک کر کچھ گڑبڑ کی تھی۔ میں نے اس کی ٹارچ کی روشنی میں کیبنٹ کا دروازہ کھلا دیکھا تھا۔ بمشکل چند منٹ بعد وہ کیبنٹ کا دروازہ بند کر کے دوسری طرف سے نکلا چلا گیا۔ میں سمجھا کہ محکمے کا کوئی فرض شناس ملازم ہو گا جو اتنی رات گئے کسی کی شکایت پر کام کرنے آیا ہے... مجھے معلوم ہوتا تو شب اس مردود کو رنگے ہاتھوں جا لیتا۔"

"تم نے بہت بڑا کام کیا ہے۔" میں نے اضطراری لہجے میں کہا۔ "اب سارا معاملہ صاف ہو گیا۔ اس معاملے کا ایکسچینج سے کوئی تعلق نہیں۔ ساری گڑبڑ اسی کیبنٹ سے کی جاتی ہے۔ تاروں کی ذرا سی ردوبدل سے وہ نمبر کسی اور منتقل ہو جاتا ہے۔ اس کا مطلب ہے کہ میرا مطلوبہ آدمی آس پاس ہی کہیں رہتا ہے اور اس کے فون کی لائن بھی اسی کیبنٹ سے نکلی ہے... وہ پستہ قامت اب تین بجے پھر آئے گا اور تاروں کو واپس اصل جگہ جوڑ دے گا۔ کسی کو کانوں کان بھی پتا نہیں چلے گا کہ کچھ ہوا تھا۔"

"ان تاروں سے اتنی بڑی گڑبڑ ہو سکتی ہے تو یہ کھلے کیوں رہتے ہیں؟" اس نے حیرت سے سوال کیا۔

"یہ مقفل رہتے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ اس شخص نے کسی طرح اس کیبنٹ کی جعلی چابی بنوا لی ہو یا شاید وہ پستہ قامت محکمے کا کوئی لائن مین ہو۔"

"میں سمجھا۔" وہ تفہیمی انداز میں سر ہلا کر بڑبڑایا۔ "یعنی فون رکھنے والے زیادہ وہ بل کو دیکھتے ہیں۔ اگر تمہارا مطلوبہ آدمی ایک سے تین بجے تک دنیا جہان سے فون پر باتیں کرتا ہے تو بل بڑھیا کو ہی ملے گا جبکہ اس بیچاری کے فرشتوں کو بھی اس ردوبدل کا علم نہیں ہو گا۔"

میں نے اس سے کچھ نہیں کہا لیکن مجھے دل ہی دل میں اس کی عیاری کا اعتراف کرنا پڑا۔ اس نے بہت ہوشیاری کے ساتھ چھان بین کے بعد اپنے مقاصد کے لیے ستر سالہ بڑھیا کے فون نمبر کا انتخاب کیا تھا۔ اس نے اپنے وسائل سے معلوم کر لیا ہو گا کہ بڑھیا بیماری اور تنہائی کے سبب رات میں فون استعمال ہی نہیں کرتی۔ دوسری طرف وہ خود مقررہ اوقات میں اس نمبر پر صرف مکالمات وصول کرتا تھا۔ شاید خود کوئی کال نہ کرتا ہو۔ بل کی رقوم میں کوئی اضافہ نہ ہونے کی وجہ سے بیچاری بڑھیا پورے معاملے سے بے خبر بھی رہی۔ اس نے محض ایک آدمی کے ذریعے اپنی ذات کے گرد ایک حصار کھڑا کیا ہوا تھا۔ صرف فون نمبر کے ذریعے اس تک پہنچنا ناممکنات میں سے تھا۔ کسی نے کھوج لگانے کی کوشش بھی کی ہو گی تو بڑھیا کے مکان تک پہنچ کر یہی سمجھا ہو گا کہ ستر سالہ بڑھیا بھی اسی کے کھیل میں برابر کی شریک ہے اور وہ شاید اسی کی چھت کے نیچے رہتا ہے۔ اس حد تک معلوم کرنے کے بعد تنظیم کے کسی رکن کی مجال نہیں تھی کہ اس معاملے پر مزید دماغ سوزی کرتا۔

مختلف سڑکوں سے گزر کر ہم ایسی سڑک پر نکلے جہاں سے واپسی کے لیے کسی سواری کے ملنے کے امکانات تھے تو سلطان شاہ جھجک گیا۔

"کیوں؟ اب کیا ارادہ ہے؟"

"واپسی۔" میں نے اس کی حیرت سے لطف اندوز ہوتے ہوئے کہا۔

"تو کیا تمہیں اس بنگلے کو ناپنے کا ارادہ نہیں ہے؟" اس نے مایوسانہ لہجے میں کہا۔

"کشتی تیار ہو گئی ہے۔ اب اگلا قدم سوچ سمجھ کر اٹھانا ہو گا۔ اس شخص کو تو کسی بھی وقت پکڑا جا سکتا ہے کیونکہ نمبروں کے ساتھ ... ہوتی ہے۔"

"ضرور سوچ سمجھو۔" وہ بیچاری آواز میں بولا۔ "لیکن یہ یاد رکھنا کہ میں بے کاری سے اکتا گیا ہوں۔ کسی وقت دماغ خراب ہو گیا تو میں سر ہو جاؤں گا۔"

"فی الحال ہم غیر مسلح ہیں۔ اصولی طور پر تو مجھے اسی حالت میں اس گھر میں بھی نہیں گھسنا چاہیے تھا۔ غلط [illegible]

کرنا ممکن نہیں ہوتی۔ پھر یا ہو رہی ہمارے پاس کوئی ٹھکانا بھی نہیں ہے۔ اسے پکڑ لیا تو قید کہاں کریں گے۔ آزاد کیا تو وہ اپنے باپ کو ہوشیار کر دے گا۔"

"قید کرنے کی کیا ضرورت ہے؟" وہ تیوریوں پر بل ڈال کر بولا۔ "دیکھیے تحقیق کے بعد ختم کر دو بابا، اور قصہ ختم۔"

"مقررہ اوقات میں فون نہیں ملا تو بدریک شاہ ہوا تو اس کے اوپر والا ہوشیار ہو جائے گا۔ یہ نہ سمجھو کہ جابر شاہ بہت لاک اور منتظم لوگوں سے ہے۔" میں نے اسے سمجھاتے ہوئے "جب تک قیامت کو تو چھیڑنا اچھا نہیں ہے... اب ہمیں کسی طرح یہ پتا چلانا ہے جس پر بڑھاپا کا خبط مشغل ہوتا ہے۔ میں نے شکار کو بے خبری میں دبوچنا چاہتا ہوں۔ اسے میرے بارے میں ذرا سی بھنک مل گئی تو ہم دونوں کو کہیں اماں نہ ملے گی۔"

وہ یوں شانے اچکا کر رہ گیا جیسے میری باتیں اس کے ناقابلِ فہم رہتی ہوں۔

وہ براہ راست مرنے مارنے والا آدمی تھا، ایسے معاملات میں سوچ بچار کا قائل نہیں معلوم ہوتا تھا۔

***

امکان تو نہیں تھا کہ میں آواز بدل کر فون کرتا تو وہ پہچان لیتا لیکن میں نے پھر بھی محتاط رہنا مناسب سمجھا۔ پہنچنے کے بعد میں نے غزالہ کو مسٹر ولدار بھٹی کے نمبر پر فون کی ہدایت کی تو اس کے استفسار پر مجھے اپنی کارکردگی اسے سنانا پڑ گیا۔ سلطان شاہ اپنے کمرے میں چلا گیا۔ میں نے روانگی میں اس کے بیٹے نابر شاہ کے بارے میں بتا دیا اور غزالہ پھر بدی لے کر رہ گئی۔

"بہت خونخوار آدمی ہے وہ۔"

"خونخوار نہیں، جوشیلا اور ناتجربہ کار کہو۔" میں نے اس کی "جو کام ذرا سی ذہنی ورزش سے ہو سکتا ہے وہ اسے طاقت کے بل پر انجام دینا چاہتا ہے۔ تھوڑی سی تربیت مل جائے تو ... بن جائے گا۔"

"ایک بات سچ سچ بتائیں۔" وہ براہ راست میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سنجیدہ لہجے میں بولی۔

"وہ کیا؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"سکندر علی کیسے مرا تھا؟"

"مجھے کیا پتا؟" میں نے جلدی سے کہا۔ "نہ مرتا تو ضرور پکڑا جاتا۔"

"سلطان شاہ تو صرف آپ کو بتانا چاہتا ہے ورنہ سب!"

اندازہ ہے کہ اپنے دشمنوں کے حق میں آپ خنجر کی طرح سخت اور بے رحم ہیں۔"

"یہ کیا فضول بات چھیڑ دی تم نے۔" میں نے چڑچڑے پن کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا۔ "آپریٹر کو نمبر دو جلدی سے۔"

اس نے ہوٹل کی آپریٹر کو مسٹر ولدار بھٹی کا نمبر دے دیا۔ تھوڑی دیر بعد آپریٹر نے اطلاع دی کہ نمبر میں کوئی گڑبڑ ہے۔ نمبر ملتا ہے مگر دوسری طرف سے ریسیور اٹھانے والا مسٹر ولدار بھٹی کا نام سنتے ہی رانگ نمبر کہہ کر سلسلہ منقطع کر دیتا ہے۔

ریسیور رکھ کر وہ معنی خیز انداز میں میری طرف دیکھنے لگی۔

ہوٹل میں بھی ایک دشواری تھی کہ فون اپنی مرضی کے مطابق استعمال نہیں کیا جا سکتا تھا مگر پھر بھی ہم نے ایک راہ نکال ہی لی۔

غزالہ نے آپریٹر پر کال کی اہمیت واضح کرتے ہوئے براہ راست کمرے میں لائن مانگی اور آپریٹر نے تھوڑی ہی دیر بعد اس کی درخواست قبول کر لی۔ پھر غزالہ نے نمبر ملانا شروع کیا۔ ریسیور میرے کان سے لگا ہوا تھا۔

جلد ہی گھنٹی بجی۔ ریسیور اٹھا لیا گیا اور میرے کانوں میں ہیلو کی مخصوص غراہٹ گونج اٹھی۔

میں نے جلدی سے غزالہ کو اشارہ کیا اور وہ اپنا ماؤتھ پیس کے قریب لے آئی۔ "مسٹر ولدار بھٹی موجود ہیں؟"

لیکن اس کا فقرہ مکمل ہونے سے پہلے ہی اس نے غصیلے انداز میں رانگ نمبر کہہ کر سلسلہ منقطع کر دیا۔ اس نمبر پر اپنے کانوں سے اسے، لڑکی کی آواز سننے کے بعد ہر ثبوت سامنے آ گیا تھا۔

"کون تھا یہ؟" غزالہ نے تجسس آمیز لہجے میں پوچھا۔

"ہم صحیح خطوط پر آگے بڑھ رہے ہیں، وہی تھا جس کی مجھے تلاش ہے۔"

"پھر اب کیا کریں گے آپ؟"

"ٹیلی فون کے محکمے کے کسی آدمی کو پکڑنا ہو گا۔ جہاں تک میری معلومات کا تعلق ہے، کیبنٹ سے ہر نمبر کے لیے کنکشن کا ایک علیحدہ جمپر لگتا ہے۔ یہ دیکھنا ہو گا کہ اس کیبنٹ پر مسٹر ولدار بھٹی کے علاوہ اور کون کون سے نمبر ہیں۔ پھر انہیں چیک کر کے بعد میں دیکھنا ہو گا۔"

"دیکھوں نہ عجیب کہ اس آدمی کا پیچھا کریں جو رات کو میں گزر کرتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ اسے کوٹھی کے مکان میں رہتا ہو۔" اس نے تجویز پیش کی۔

"اول تو اس جیسے محتاط اور پُراسرار آدمی سے یہ امید نہیں کہ اس نے نام بدلنے والے کو اپنے گھر میں رکھ چھوڑا ہوگا ہو سکتا ہے کہ نام بدلنے والے کو خود علم نہ ہو کہ وہ کس کے لیے کام کر رہا ہے۔" اس نے منہ کھولتے دیکھ کر میں نے جلدی سے وضاحت کی۔ "فون نمبر معلوم ہونا اور بات ہے لیکن آدمی سے وہ لاعلم ہوگا۔ بس کسی نہ کسی طرح اسے مقررہ وقت پر اپنا اصلاحی مل جاتا ہوگا۔ پھر اگر اسے تعاقب کا شبہ ہوگیا اور وہ کسی سے اس کا ذکر کر بیٹھا تو نہ صرف اسے مار دیا جائے گا بلکہ ہم ہمیشہ کے لیے اس کا سراغ کھو دیں گے۔ میں تنظیم کے طریقۂ کار سے اچھی طرح واقف ہوں۔ یہاں رازداری پہلی ضرورت ہے۔ اس کے لیے وہ کسی بھی مہرے کو مٹانے سے دریغ نہیں کرے گا۔"

وہ پورے وجود سے کانپ گئی۔ "میرے تو رونگٹے کھڑے ہونے لگے ہیں۔ ہمیں صرف ایک آدمی کو تلاش کرنا ہے اور اس سے بازپرس کرنی ہے لیکن آپ کی باتوں سے تو ایسا محسوس ہو رہا ہے جیسے یکطرفہ خونریز مقابلہ ہو۔ سلطان شاہ آپ کا ساتھی ہے اور خون کا پیاسا ہے۔ دوسری طرف آپ کا مقابلہ ہے۔ تو سے ہے جو اپنی ذات کو خطرات سے بالاتر رکھنے کے لیے کسی کا بھی لہو بہا سکتا ہے۔"

"مجبوری ہے۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے بےپروائی سے کہا۔ "جب خون کے پیاسوں سے مقابلہ ہو تو ان ہی کے انداز میں جوابی کارروائی کی تیاری کرنا پڑتی ہے۔"

"میں تو اب کچھ اور ہی سوچ رہی ہوں۔" وہ پُرخیال انداز میں بولی۔

"وہ کیا؟" میں نے پُرتجسس لہجے میں سوال کیا۔

"اگر حالات اس قدر خوفناک ہیں تو کیوں نہ ہم کنارہ کشی اختیار کر لیں۔" وہ سنجیدگی کے ساتھ بولی۔ "دشمن پر غالب آنا تو بعد کی بات ہے۔ اگر آپ کو کچھ ہو گیا تو کیا ہوگا؟"

اس کی پیشانی پر فکرمندی لکیریں دیکھ کر میں ہنس پڑا۔

"فی الحال تو بیٹھ کر دو سارے مشترکہ دونوں کا بچہ تو سلطان ہے۔ ہمدردی ہے تو شاید تمہیں سستی ہوتا کہ ... ے بےجان جسم کے ساتھ۔"

وہ جھلا گئی۔ "بعض اوقات آپ بلا ضرورت بولتے ہیں۔ مجھے اپنی نہیں، آپ کی سلامتی زیادہ عزیز ہے۔"

"میری مانو تو تم خاموشی سے کراچی واپس چلی جاؤ۔ البانیہ ہو کہ ایشین سنڈیکیٹ تمہارے لیے ایک بھیانک جال بن جائے۔ اکیلا رہ کر میں زیادہ یکسوئی سے اپنا کام کر سکوں گا۔"

وہ چند ثانیوں تک اپنی ٹھوڑی اپنی ہتھیلی پر ٹکائے پُرخیال نظروں سے میری طرف دیکھتی رہی پھر بولی۔ "اب مجھے بھی اندازہ ہو رہا ہے کہ کہیں میری ذات آپ کے لیے دشواریاں پیدا کرنے کا سبب نہ بن جائے۔ اکیلے رہ کر آپ اپنی پوری توجہ ایک ہی محاذ پر مرکوز کر سکیں گے۔ پھر بھی جانے سے پہلے ایک بار میں ایشین سنڈیکیٹ کے دفتر کا چکر ضرور لگاؤں گی۔ اس ادارے کی طرف سے میرے ذہن میں گہرا تجسس اور اندیشہ ابال لے رہا ہے۔"

"غنیمت ہے کہ تم نے بہت جلد خود ہی صورتحال کا اندازہ لگا لیا۔ اگر مجھ سے ذرا بھی چوک ہو گئی تو مجھے خاک کرنے کے لیے وہ نمبر بہ نمبر تیار بیٹھے ہیں۔" میں نے گہرا سانس لے کر کہا۔

"سلطان شاہ اب کیا کرے گا؟" چند ثانیوں کے بعد غزالہ نے کسمساتے ہوئے سوال کیا۔

"کل تم ایشین سنڈیکیٹ جاؤ گی تو وہ دور دور رہ کر تمہاری نگرانی کرے گا۔ میں بھی یہاں سے جلد از جلد واپس لوٹنا چاہتا ہوں تاکہ کسی کو کراچی سے میری غیر حاضری کا علم نہ ہو سکے۔ اس ہنگامی دور میں بھی ایک اہم کام میرے سپرد ہے جسے اب کل ہو جانا چاہیے ورنہ میری پوزیشن مخدوش ہو جائے گی۔"

"کون سا اہم کام؟" اس نے حیرت سے سوال کیا۔

"کلیر نمبر کے ذریعے ہیروئن کی بیرون ملک اسمگلنگ۔" میں نے ایک بار پھر گہرا سانس لیا۔ "اس وقت تنظیم کی ساری سرگرمیاں معطل ہیں لیکن یہ کام بہرصورت ہونا ہے۔ راز بسوں کا انتظام کرتے ہی مجھے اسے ... سے رابطہ پیدا کرنا ہوگا تاکہ اس سے بقیہ ہدایات لے سکوں۔"

"آپ گلے تک اس دلدل میں دھنسے ہوئے ہیں۔" وہ تاسف آمیز لہجے میں بولی۔ "خدا کرے کہ ہم دونوں جلد ہی اس خونی تنظیم کا شیرازہ منتشر کرنے میں کامیاب ہو جائیں۔"

میں اس کی معصوم سی خواہش پر دل ہی دل میں ہنس کر رہ گیا۔ اگر محض بددعاؤں سے بدی کا مٹنا ممکن ہوتا تو شاید دنیا اس وقت جنت بن چکی ہوتی۔

٭٭٭

مکان وسیع و عریض تھا۔ پھاٹک سے لے کر در و دیوار تک ہر چیز سے ترک و احتشام جھلک رہا تھا لیکن ان سب تاثرات پر ویرانی کا احساس بری طرح حاوی تھا۔

پھاٹک کے قریب دیوار پر چڑھی ہوئی پھولدار بیلوں کے سبز خوشوں پر جمی ہوئی گرد کی تہوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہاں دیکھ بھال کا عنصر نہ ہونے کے برابر تھا۔ پھاٹک کے سامنے سے گزرتے ہوئے نہ جانے کیوں میری چھٹی حس نے دہائی

ویرانی کا اعلان کیا تھا۔

صبح میں نے عزالدین کی دیکھ بھال کے بارے میں سلطان شاہ کی بریفنگ کی تھی۔ اس کے بعد وہ دونوں الگ الگ ہوٹل سے روانہ ہو گئے تھے۔ ان کے جانے کے بعد میں کافی پیتے ہوئے مسلسل عزالدین کو درپیش امکانی خطرات کے بارے میں سوچتا رہا۔

پھر ذہنی دباؤ میں تبدیلی کے خیال سے اخبار لے بیٹھا مگر خبریں پڑھنے کے باوجود ذہن میں چلتے ہوئے چرخے کا سلسلہ منقطع کرنے میں کامیاب نہ ہو سکا۔

دس بجے میں مشتبہ کینیڈا کا نمبر لے کر علاقے کے ٹیلیفون ایکسچینج میں پہنچا جہاں تھوڑی دیر کے بعد میں سائیکل پر ولادہ ہونے والے محکمے کے ایک کارکن سے رابطہ قائم کرنے میں کامیاب ہو گیا جو میری گفتگو سے مرعوب ہو گیا۔

میں نے اپنے مقصد پر آنے سے قبل سو روپے کا ایک نوٹ اسے تھمایا جسے اس نے کچھ کہے سنے بغیر اپنی جیب میں ڈال لیا۔ شاید اس قسم کا لین دین اس کے معمولات میں شامل تھا البتہ نوٹ کی مالیت اس کے لیے حیران کن رہی تھی۔

کینیڈا کا نمبر اس نے غور سے دیکھا تھا پھر چند منٹ میں واپسی کا وعدہ کر کے دفتر کی عمارت میں چلا گیا۔ جانے سے پہلے اپنی سائیکل وہ میری تحویل میں دے گیا تھا۔

واپس آیا تو کاغذ کے پرزے کی پشت پر سات نمبر درج تھے۔ اس نے یہ جاننے کی کوشش نہیں کی کہ ان نمبروں میں میری دلچسپی کا سبب کیا ہے۔

اس سے رخصت ہو کر میں نے جی۔ پی۔ او کال آفس سے نو میریکل ڈائریکٹری لے کر نمبروں کے مطابق ساتوں پتے نوٹ کیے اور اپنی مہم پر روانہ ہو گیا۔

بارہ بجے تک میں نے ان ساتوں مکانوں کا جائزہ لے لیا جن میں ایک مسٹر ڈی سلوا رحیمی کا مکان تھا جو میرے نزدیک ہر لحاظ سے بالاتر ثابت ہو چکا تھا۔ بقیہ چھ میں سے پانچ مکان بارونق اور پوری طرح آباد تھے لیکن چھٹا اپنے تمام رنگ و شان کے باوجود مشتبہ نظر آ رہا تھا۔

اس ابتدائی جائزے کے بعد میں نے قرب و جوار میں گھوم کر تھوڑا سا وقت برباد کیا۔ اس دوران مجھے معلوم ہوا کہ بقیہ پانچوں مکانات میں علاقے کے شرفا کا قیام تھا جو عبادات بجا لانے کے ساتھ ساتھ نیک کاموں کے عادی تھے۔ میرے نزدیک اس دنیا میں کسی شخص کے معزز اور شریف ہونے کے لیے محض مالی لحاظ سے باحیثیت ہونا کافی تھا اور جب تک کسی آسودہ حال شخص کے بارے میں پولیس یا کسی اور ذریعے سے قانون کی خلاف ورزی کا انکشاف نہ ہو اس کے تجوری وغیرہ اسے معزز سمجھتے ہیں۔ اسی فلسفے کی روشنی میں ان پانچوں امکانات کو میں نے اپنی فہرست سے خارج نہیں کیا تھا لیکن چھٹا ویران مکان عملی معمولوں کی بنا پر میری نگاہ میں زیادہ اہمیت اختیار کر گیا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ اس رفتہ میں بار بار اس ویران مکان کے قرب و جوار میں منڈلا رہا تھا۔

بظاہر وہاں مکمل ویرانی کا راج تھا لیکن مجھے پورا یقین تھا کہ اندر کوئی نہ کوئی رکھوالا ضرور مقیم ہو گا کیونکہ دونوں آہنی پھاٹکوں میں سے کوئی بھی باہر سے مقفل نہیں تھا۔

اس روز میں نے ہوٹل سے خالی ہاتھ نکلنے کی حماقت نہیں کی تھی۔ میری جیب میں وہ مختصر سا پستول بھرے ہوئے چیمبر کے ساتھ موجود تھا جو کسی رن کے ذریعے بارودی بریف کیس میں مجھ تک پہنچا تھا۔

اس مکان میں داخلے کے لیے بقیہ تین سمتوں سے کسی کوشش کا کوئی امکان نہیں تھا کیونکہ پشت اور دونوں پہلوؤں پر اس کے احاطے کی دیواریں دوسروں کے ساتھ مشترک تھیں لے دے کر بس سامنے والی دیوار ہی سے کود کر یا پھاٹک کے ذریعے اندر داخل ہوا جا سکتا تھا۔

خود کو کسی کی نگاہ میں لائے بغیر میں چار بجے تک اسی علاقے میں منڈلاتا رہا پھر کوئی قدم اٹھانے سے پہلے ایک قریبی فون بوتھ سے ہوٹل فون کر ڈالا۔

میں ہوٹل کے عملے پر غیر ضروری طور پر سلطان شاہ اور عزالدین کے تعلق کا اظہار نہیں کرنا چاہتا تھا لہٰذا میں نے روشناف کا ڈسپنسر سے ان کے کمروں کے نمبر ملائے لیکن دونوں بار ہی مایوسی کا سامنا کرنا پڑا۔

ان دونوں کی ہوٹل سے طویل غیر حاضری میرے لیے باعث تشویش تھی لیکن اس وقت میں ان کے معاملے میں بے بس تھا لہٰذا میں نے رخصت کا پیچھا ہی اپنی کارروائی کے آغاز کا فیصلہ کر لیا۔

ایک ہوٹل میں بھاری ناشتا کرنے کے بعد آخر کار ساڑھے چھ بجے میں اس مکان پر جا پہنچا۔

پھاٹک کے داہنی جانب والے ستون میں کال بیل کا بٹن نظر آ رہا تھا۔ میں نے تذبذب ہو کر بٹن پر انگلی رکھ دی۔ چند سیکنڈ میں میں نے بٹن سے انگلی ہٹا لی۔ اس دوران میں اندر سے کوئی بھی آواز نہیں سنائی دی۔ اگر وہ بٹن واقعی کسی گھنٹی سے منسلک تھا تو گھنٹی مکان کے کسی ایسے دور افتادہ گوشے میں نصب تھی جہاں سے اس کی آواز کا سنائی دینا ناممکنات میں سے تھا۔

تھوڑے تھوڑے وقفے سے تین کوششوں کے بعد مایوس ہو کر میں نے آہنی پھاٹک پیٹنے کا ارادہ کیا مگر فوراً ہی اسے ترک کر دیا۔ اگر وہ مکان واقعی ویران پڑا ہوا تھا تو اس موقع سے فائدہ اٹھانے کے بجائے شور شرابا کر کے دوسروں کو اپنی طرف متوجہ کرنا حماقت کے مترادف ہوتا۔

میں نے قرب وجوار کا جائزہ لیا لیکن شام کے دھندلکے میں مجھے کوئی ایسا شخص نظر نہیں آیا جس کا خوف مجھے پیش قدمی سے روکنے کا باعث بنتا۔ میں پھرتی سے آہنی پھاٹک پر چڑھا اور اندر نیم پختہ روش پر کود گیا۔

جب کود کر اپنے قدموں پر سیدھا ہوتے ہی میں نے پایا تھا کہ سامنے سے بجلی کی سرعت کے ساتھ کوئی لپکا اور لپٹ بھاری بھرکم وجود کے ساتھ مجھ پر آ چڑھا۔ میں اس ناگہانی مصیبت سے فوری طور پر اپنا کوئی دفاع نہیں کر سکا اور حلق سے بے معنی سی خراہٹ نکالتا ہوا پشت کے بل اس کے نیچے ڈھیر ہو گیا۔

وہ جو کوئی بھی تھا، ضرورت سے زیادہ مغلوب الغضب معلوم ہوتا تھا اور مجھے ایک لمحے کی بھی مہلت دینے کے لیے آمادہ نہیں تھا۔ مجھے گراتے ہی اس نے اپنے چوڑے چکلے ہاتھوں سے وحشیانہ انداز میں میرا گریبان تھام لیا اور پھر میں نے ایک سیکنڈ کے ہزارویں حصے میں بھانپ لیا کہ وہ میرا آخری موقع تھا۔ اگر اس وقت میں غفلت سے کام لیتا تو وہ پوری قوت سے میرے چہرے پر ٹکر رسید کر کے مجھے پوری طرح بے بس کر لیتا۔

سرعت کے ساتھ دونوں پہلوؤں سے میرے ہاتھ حرکت میں آئے اور اس سے قبل کہ وہ میرے چہرے پر ٹکر رسید کرنے میں کامیاب ہوتا میں نے دونوں ہتھیلیوں کے بھاری حصوں سے اس کی کنپٹیاں بجا دیں۔ میرے اس غیر متوقع وار نے لحظہ بھر کے لیے اس کے اوسان خطا کر دیے اور میں نے اس مہلت سے فائدہ اٹھا کر اس قوی جثہ آدمی کو اپنے سینے سے اچھال پھینکا۔

مجھے اس کے بوجھ سے تو نجات مل گئی مگر اس کے ہاتھ جونکوں کی طرح میرے گریبان سے الجھے رہے۔ میں تڑپ کر زمین سے اٹھا اور اٹھتے ہی اس کے وزنی جبڑے پر ایک بھرپور مکا رسید کر دیا۔

اس کے حلق سے خوفناک غراہٹ آزاد ہوئی اور وہ گریبان چھوڑ کر غضب ناک انداز میں میری کمر سے لپٹ گیا۔ اس کی گرفت اس قدر خطرناک تھی کہ میں سٹپٹا گیا۔ وہ زور لگا کر شاید میری کمر توڑ ڈالنا چاہتا تھا اور اسی کے ساتھ مجھے اوپر اٹھا کر زمین پر پھینک دینے کے لیے بھی کوشاں تھا۔ میرے ہاتھ بھی

اس کی گرفت میں پھنسے ہوئے تھے اور میں جیب سے پستول نکالنے کے معاملے میں بے بس ہو کر رہ گیا تھا۔

میں پوری طرح چوکنا تھا اور اپنے بدن کو اکڑا لیا تھا۔ وہ بار بار جھکا دے کر زور لگاتا تھا اور ہر بار مجھے دھکیلتا ہوا پھاٹک سے کچھ دور لے جاتا تھا جہاں دھندلکا چھانے کے باوجود وسیع لان پر لمبی لمبی گھاس کے ساتھ خودرو پودوں پر مشتمل جھاڑ جھنکاڑ نظر آ رہے تھے۔

ایک بار جیسے ہی مجھے چند ثانیوں کے لیے قدم جمانے کی مہلت ملی میرا داہنا گھٹنا تیزی سے حرکت میں آیا اور پوری قوت سے اس کے پیٹ کے نچلے حصے میں گھس گیا۔

فوراً ہی اس کی گرفت ختم ہو گئی اور وہ دونوں ہاتھوں سے اپنا پیٹ تھامے تکلیف سے کراہتا ہوا پیچھے الٹ گیا۔ میرے لیے وہ موقع غنیمت تھا۔ میں نے پھرتی سے جیب میں ہاتھ ڈالا تو دل دھک سے رہ گیا۔ اس مار دھاڑ میں پستول میری جیب سے کہیں گر چکا تھا۔

میں اپنی بدنصیبی کو دل ہی دل میں کوس کر رہ گیا۔ میں غیر مسلح ہو چکا تھا اور میرا حریف جسمانی اعتبار سے مجھ سے کہیں برتر تھا۔ مجھے لمحے بھر کے لیے خیال آیا کہ شاید وہ بھی غیر مسلح ہی تھا۔ اس کے پاس کسی قسم کا اسلحہ موجود ہوتا تو میرے اندر کودنے پر وہ مجھ پر حملہ آور ہونے کے بجائے اسلحے کی زد پر مجھے للکار کر اپنا قیدی بنانے کی کوشش کرتا۔

میرے سامنے دو ہی راستے رہ گئے تھے۔ فوری طور پر بھاگ کر لان پر پھیلے ہوئے خودرو جنگل میں پناہ لوں اور موقع ملتے ہی باہر فرار ہونے کی کوشش کروں یا پھر ڈٹ کر مقابلہ کروں اور اسے حقیقت پر نیچا دکھانے کی کوشش کروں۔

اس وقت بازی الٹ ضرور گئی تھی لیکن میری ذات ابھی تک خطرات سے محفوظ تھی۔ اندھیرے کے باعث میرا حریف بڑی حد تک میرے خدوخال کا اندازہ نہیں لگا سکا تھا۔ اگر وہ اسے۔ تو کا ہی ملک خوار تھا تو میرے نکل جانے پر پلٹنے آقا کو کسی نامعلوم آدمی کی مداخلت کی اطلاع دیتا اور اسے۔ تو شاید اس مکان کو استعمال کرنا ترک کر دیتا۔ ہو سکتا تھا کہ فون نمبر کے بارے میں اپنی حکمت عملی بھی ... تا اور اس کے سراغ کے سلسلے میں مجھے از سر نو محنت کرنا پڑتی لیکن اسے بھول کر بھی مجھ پر شبہ نہ ہوتا۔ دوسری طرف اگر میرا حریف اپنی بے پناہ طاقت کے بل پر مجھے اپنا قیدی بنا لینے میں کامیاب ہو جاتا تو میرا انجام یقیناً عبرت ناک ہوتا۔ بازی پلٹنے کے دوران میرے لیے اپنی شناخت چھپانا ناممکن ہو جاتا۔ اسے۔ تو اپنے ایک باقی ماتحت کے حق میں موت کا فیصلہ علاوہ

کرنے میں ذرا بھی تردد نہ کرنا۔

یہ سارے خیالات ایک تیز رفتار فلم کی طرح پل بھر میں ذہن میں گھوم گئے لیکن اس سے پیشتر کہ میں کوئی فیصلہ کرتا میرا وحشی حریف اپنی تکلیف پر قابو پا کے میری طرف پلٹ چکا تھا۔

اس بار وہ براہ راست مجھ پر حملہ آور ہونے کے بجائے چند قدم دور رکا تھا جیسے حملہ کرنے کے لیے میرے کسی کمزور پہلو کا متلاشی ہو پھر اسی لمحے میں نے کسی گراری دار چاقو کے کھلنے کی آواز سنی اور میرے دل کی دھڑکنیں یک بیک تیز ہو گئیں۔

صورتحال اچانک ہی گمبھیر ہو گئی تھی۔ اس کے ہاتھ میں دبے ہوئے چاقو کا پھل، اس کے ہاتھ کی جنبش کے ساتھ کسی کسی زاویے پر چمک اٹھتا تھا اور وہ دانت بھینچ کر مغلظات بکتا میری طرف بڑھ رہا تھا۔

وہ طاقت کے گھمنڈ میں بڑا اعتماد رہا تھا اور آخری وار کرنے سے پہلے بھبکیاں دے دے کر مجھے خوفزدہ کرنے کی کوششوں میں مصروف تھا اور میں آہستہ آہستہ پیچھے ہٹتا جا رہا تھا یوں ہم دونوں کے درمیان چند قدم کا فاصلہ مسلسل برقرار تھا۔

"آج تیرا نرخرہ نہ کاٹا تو نام نہیں۔" وہ ایک مرتبہ پھر چاقو والا ہاتھ اچانک آگے بڑھا کر نفرت آمیز لہجے میں غرایا۔

اس بار پیچھے ہٹتے وہ موقع نظر آ ہی گیا جس کے انتظار میں میں پسپائی اختیار کرتا ہوا تاریک لان کی طرف سرک رہا تھا۔ تب میں نے سرعت سے اپنی جگہ چھوڑی اور اس پر جا پڑا۔ اسے میری پیش قدمی کی ابھی توقع نہیں تھی پھر بھی آخری لمحے پر اس نے میری زد سے بچ نکلنے کی بہت کوشش کی لیکن میں نے اپنی کلائی پر چاقو کے پھل کی خراشوں کی پروا کیے بغیر اس کی داہنی کلائی اپنی گرفت میں لے کر پوری قوت سے موڑنا شروع کر دی۔

اس کے لیے شاید وہ مقابلہ کھیل تھا مگر میرے لیے زندگی اور موت کا مسئلہ تھا۔ اس کا چاقو والا داہنا ہاتھ پیچھے تک پہنچنے کے بعد میں نے ایک وحشیانہ جھٹکے کے ساتھ کلائی موڑ کر شانے کے نیچے کر کے لگا دیا اور وہ تکلیف سے کراہتا بے اختیار قدموں کے بل جھک گیا۔

میں مسلسل اوپر ہی زور لگاتا رہا تاکہ داہنے شانے پر پڑنے والا دباؤ میرے حریف کے لیے ناقابل برداشت ہو جائے اور شانہ اکھڑنے سے پہلے چاقو چھوڑ دے۔

خاموش مگر بھرپور مسلسل زور آزمائی جاری رہی۔ اس نے دو بار ٹانگوں پر لات مار کر میرا توازن بگاڑنے کی کوشش کی مگر ناکام رہا پھر جب تیسری بار اس نے بائیں ٹانگ چلائی تو میں نے ہاتھ چھوڑ کر اس کی وہی ٹانگ لپک لی اور وہ حلق سے

کربناک آواز نکالتا ہوا ڈھیر ہو گیا۔ گرتے ہوئے اس کے حلق سے غیر ارادی طور پر نکلنے والی اور درد میں ڈوبی ہوئی آواز میرے لیے بہت فرحت بخش تھی۔

میں نے ذرا دور ہٹ کر دیکھا تو اس کا داہنا ہاتھ پسلیوں سے نیچے پیٹ کے نیچے دبا ہوا تھا اور وہ آہستہ آہستہ پہلو بدل رہا تھا پھر اس کا لہولہان لباس سامنے آ گیا۔ گرتے ہوئے چاقو کا پھل بری طرح اس کے پیٹ میں اتر گیا تھا اور زخم سے تیزی سے خون بہہ کر زمین میں جذب ہو رہا تھا۔

اس نے کراہتے ہوئے بدقت تمام چاقو اپنے پیٹ سے باہر نکالا۔ اب وہ میری طرف متوجہ نہیں تھا۔ اس نے کہنیاں ٹیک کر اٹھنا چاہا پھر ایک دم پیٹ کے بل زمین پر گر گیا اور دونوں ہاتھوں سے یوں زخم کو تھاما تھا جیسے کھلے ہوئے پیٹ سے آنتیں باہر نکل پڑنے کا خوف ہو۔

میں نے بڑھ کر بے دردی سے اس کی کنپٹی پر ایک ٹھوکر رسید کی اور پھرتی سے پیچھے ہٹ آیا۔ اس وقت اپنے حریف کے بارے میں میرا دل نفرت یا ہمدردی کے جذبات سے یکسر عاری تھا۔ میری نگاہ میں وہ محض ایک مہرہ تھا اور میں نہیں چاہتا تھا کہ نسبتاً خاموشی کے ماحول میں ہونے والے مقابلے کے بھیانک انجام کو اپنی یقینی موت کی صورت میں بھانپ کر کہیں وہ چیخ پکار شروع نہ کر دے تاکہ قرب و جوار کے لوگ ادھر متوجہ ہو جائیں اور میرے فرار کی راہیں مسدود ہو جائیں۔ ٹھوکر کھا کر وہ کراہا اور اس کا پورا بدن زمین سے کئی انچ اوپر اچھلا۔ اس کے بعد اس کی آواز معدوم ہوئی اور جسم جھٹکے سے تشنج سے گزر کر ساکت ہو گیا۔

میں نے بہت احتیاط سے اس کا جائزہ لیا تو وہ بے ہوش ہو چکا تھا۔ چاقو اس کے قریب ہی زمین پر پڑا ہوا تھا اور اس کے اپنے لہو میں ڈوب چکا تھا۔

اس کی نبضوں کی رفتار بھی قدرے سست ہو گئی تھی اور بہنے والے خون کی بھاری مقدار کو دیکھتے ہوئے یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ اسے فوری طبی امداد نہ ملی تو وہ مر جائے گا۔

مقابلے کے کسی بھی مرحلے پر میں نے اسے قتل کرنے کے بارے میں نہیں سوچا تھا۔ وہ ضرور میرا نرخرہ کاٹنے کے بارے میں ہرزہ سرائی کر رہا تھا جبکہ میں سراسر مدافعت ہی کرتا رہا اور اگر اس کے باوجود وہ مر رہا تھا تو یہ اس کا نصیب تھا جسے تبدیل کرنے کا نہ مجھے کوئی اختیار تھا نہ حق۔

طبل جنگ بج چکا تھا۔ اسے ٹو اور اس کی تنظیم کے خلاف میری جنگ کا آغاز ہو چکا تھا اور اس جنگ میں فتح کے لیے سب کچھ جائز تھا۔

جہاں طیب دشمن کی موت کا انتظار کرنے کے بجائے میں اپنے گمشدہ پستولوں کی تلاش میں مصروف ہو گیا۔ میرے لیے اس کا حصول بہت ضروری تھا ورنہ اس معاملے میں میری ذات بے نقاب ہو سکتی تھی۔

ہم دونوں کا مقابلہ مختصر سے وقفے میں ہوا تھا لہٰذا جلد ہی میں اپنا پستول تلاش کرنے میں کامیاب ہو گیا۔ مجھے یقین تھا کہ اصل عمارت میں داخلے کے لیے اب شاید اس ہتھیار کے استعمال کی نوبت نہیں آئے گی۔ اس عمارت میں اگر کوئی اور متنفس موجود ہوتا تو ضرور اپنے ساتھی کی مدد کو آتا۔ غالباً وہی اس عمارت کا اکلوتا رکھوالا تھا۔

بظاہر اس عمارت کا واحد مکین میرے ہاتھوں بے ہوش ہو کر موت کی راہ پر گامزن ہو چکا تھا اور عمارت میں میرے لیے کوئی خطرہ نہیں تھا لیکن میں تنظیم اور اس کے بڑوں کے طریقۂ کار سے خوب واقف تھا۔ وہ لوگ ارتکاب جرم کے روایتی طریقوں کے عادی نہیں تھے بلکہ جدید دور کی ایجادات سے بھرپور استفادہ کے قائل تھے۔ مجھے اچھی طرح یاد تھا کہ سی۔ ون نے جیوا لاؤ کے جس کمرے میں حفاظتی نقطۂ نظر سے ایم۔ ٹی۔ تھری ہنڈرڈ نصب کیا تھا وہاں کسی کی مداخلت سے جاننے اور واقف رہنے کے لیے دوسرے سینسروں کے علاوہ خودکار کیمرہ بھی نصب کیا گیا تھا تاکہ مداخلت کار کی تصویر لے کر بعد میں جوابی کارروائی کی جا سکے۔

ہر وہ جگہ جہاں آدمی کو نظر انداز کر کے کسی مشین پر اعتماد کیا جا سکتا تھا، تنظیم میں وہاں مشینی بندوبست نافذ تھا اور اگر وہ عمارت واقعی کسی اہمیت کی حامل تھی تو وہاں بھی مخصوص حصوں میں کیمرے یا کسی اور حفاظتی انتظام کی موجودگی کے تمام تر امکانات تھے۔

عمارت کی طرف بڑھنے سے قبل میں نے جیب سے نائیلون کا موزے نما نقاب نکال کر سر۔۔۔۔۔ پر چڑھا لیا اور پھر احتیاط سے عمارت کے برآمدے کی طرف بڑھنے لگا۔

اس وقت میرے ذہن پر عجیب و غریب خیالات کی یلغار ہو رہی تھی۔ موت کے سوداگر ہیروئن کی تجارت میں بے اندازہ پیسہ کما رہے تھے اور اس پیسے کی مدد سے اوپر والوں نے اپنے گرد ناقابلِ شکست حصار قائم کیا ہوا تھا۔ ان تک پہنچنا تو در کنار ان کی شناخت تک ناممکن تھی۔ پھر بھلا یہ کیسے ممکن تھا کہ اس پُرشکوہ مکان میں داخلے کا راستہ محض ایک آدمی کی لاش سے گزرتا ہو۔

میری مدافعت وسعت بڑھ گئی۔

کہیں برآمدے میں جا بجا فوٹو سیل پوشیدہ نہ ہوں کہیں ان کا سلسلہ کسی خفیہ اور بے آواز گھنٹی سے منسلک ہو کر ہے

فوٹو سیل کی زد میں آتے ہی اچانک نامعلوم سمت سے بے آواز گولیاں چلیں اور میرا بدن چھلنی ہو کر رہ جائے، میں پھر برکی سے رہ گیا۔ تاریکی میں ڈوبی ہوئی پُرشکوہ عمارت کے خدوخال مجھے کسی ہیولے کی طرح نظر آنے لگے۔

جیوا لاؤ زمیں سی۔ ون نے ایم۔ ٹی۔ تھری ہنڈرڈ اور اس کے حفاظتی انتظام کی تنصیب میری موجودگی میں کی تھی اور میں فوٹو سیل کے کام کرنے کے اصول سے واقف تھا۔ فوٹو سیل اور روشنی کے مخرج کے درمیان شعاعیں منقطع ہوتے ہی حفاظتی نظام حرکت میں آ سکتا تھا۔ اسے آزمانے کے لیے میرا بذاتِ خود اس خطرناک برآمدے پر چڑھنا ضروری نہیں تھا۔

میں فوراً ہی رک گیا۔ لان میں پھیلا ہوا جنگل میرے تجربے کے لیے خاصا مواد فراہم کر سکتا تھا۔

میں نے لان سے ایک قدِ آدم خودرو پودا جڑوں سمیت اکھاڑ لیا لیکن خاصی دیر وہاں بھٹکنے کے باوجود دوسرے لوازم دستیاب نہ ہو سکے تو آخر کار میں عمارت کے بغلی حصے کی طرف بڑھ گیا۔ وہاں مجھے دو کمروں پر مشتمل وہ رہائش گاہ بھی نظر آ گئی جو شاید میرے شکار کے استعمال میں تھی۔ بلب جلانے پر وہاں ضرورت کی ہر چیز نظر آئی مگر انھیں استعمال کرنے والا باہر اپنے خون میں نہایا ہوا پڑا تھا۔

اسی طرف تلاش کے دوران میں مجھے ایک بانس کا بچا ہوا لمبا سا ٹکڑا مل گیا جو غالباً نالیوں وغیرہ کی صفائی کے کام میں آتا ہو گا۔ میں وہ ٹکڑا روشن کمرے کے سامنے لے آیا۔

سامنے مجھے اپنی کلائی پر آنے والی خراشوں میں سوزش کا احساس ہوا اور میں نے دیکھا کہ میری داہنی آستین کا نچلا حصہ خون کے دھبوں سے بھرا ہوا تھا۔ وہ جگہ سے آستین بھی کٹی ہوئی تھی اور میں اس حالت میں ہوٹل تو درکنار شہر کے کسی دوست یا بازار کا رخ بھی نہیں کر سکتا تھا۔

اس کمرے میں باقاعدہ طبی امداد کا تو کوئی سامان نہیں تھا البتہ آفٹر شیو لوشن کی خاصی مقدار موجود تھی۔ میں نے لوشن سے داہنی کلائی کی خراشوں کو صاف کیا جن میں صرف ایک ذرا گہری تھی مگر اس پر بھی خون کی پپڑی جم چکی تھی۔ پھر میں نے اپنی قمیص اتار کر ایک کاغذ میں لپیٹی اور اپنے حریف کے کپڑوں میں سے ایک بش شرٹ پہن کر باہر آ گیا۔

بچے ہوئے بانس کے ٹکڑے کے سرے پر قدِ آدم پودے کو باندھ کر میں دوبارہ برآمدے کی طرف چل دیا۔ وہاں پہنچ کر میں نے احتیاط سے دیوار کی اوٹ میں پوزیشن سنبھالی اور بانس کے ٹکڑے کو آہستہ آہستہ اس طرح آگے بڑھانے لگا کہ اس کے سرے پر بندھا ہوا پودا عمودی حالت میں رہے

رہ گیا تھا۔ برآمدے پر چند منٹ ہی بڑھا ہوں گا کہ میں سناٹے میں آ گیا۔ بانس کا ٹکڑا میرے ہاتھ سے چھوٹ گیا اور میرے بدن کے مساموں کے دہانے کھل گئے۔

ہلکے سے تین کلکوں کے ساتھ تین گولیاں زناٹے سے کے پودے کے پاس سے گزری تھیں، خاموش بے آواز ہتھیاروں سے تھے۔

میں پھٹی پھٹی آنکھوں سے برآمدے میں پڑے ہوئے پودے کو دیکھتا رہا۔ اگر مجھے بروقت وہ احتیاطی تدبیر نہ سوجھی ہوتی تو اس پودے کی جگہ میرا چھلنی بدن تڑپ رہا ہوتا۔

بظاہر ویران اور غیر محفوظ نظر آنے والی اس عمارت میں جنبی مداخلت کار کے لیے موت کے بھیانک اور ناقابل یقین پھندے کی موجودگی کا صاف مطلب تھا کہ میں خوش قسمتی سے صحیح عمارت میں داخل ہوا تھا۔

چھوا اور میں الیکٹرانک آلات سے منسلک حفاظتی نظام خود شاہد تھا اس رات کے مکان میں اسی قسم کے غیر مہلک دھندے سے سلطان شاہ دوچار ہو چکا تھا اور اب اس دہرا لیفٹ گریٹ ظاہر خیر آباد عمارت میں فوٹو سیل سے منسلک خودکار ہتھیاروں کی خفیہ تنصیبات سب ایک ہی سلسلے کی کڑیاں تھیں اور یقینی طور پر اس عمارت کو اسے۔ ٹو کے معاملات میں اہمیت حاصل تھی۔

عمارت کا خونخوار محافظ اپنے ہی ہتھیار سے بری طرح زخمی ہوا اور بے ہوشی کی حالت میں لحظہ بہ لحظہ موت کی وادی میں بڑھ رہا تھا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ اس بدنصیب کو عمارت پر مامور کرتے ہوئے اندر داخلے کی ممانعت ضرور کی گئی مگر وہ برآمدے میں نصب شیطانی جال سے بے خبر ہوگا تاکہ کبھی اس کے دل میں ہدایات سے انحراف پیدا ہو تو وہ اس خودکار نظام کے تحت کیفرِ کردار کو پہنچے۔

میں اسے۔ ٹو کے ایک ٹھکانے میں داخل ہونے میں کامیاب ہو چکا تھا۔ مقدر میری یاوری کر رہا تھا۔ محافظ میرے ہاتھوں زیر ہو چکا تھا، اندھیرے میں موجود خطرے سے میں باخبر ہو چکا تھا۔ اب برآمدے میں کھلنے والے دروازوں کا رخ کرنے کا سوال پیدا ہوتا تھا۔

رفتہ رفتہ میرے اعصاب پُرسکون ہو گئے تو میں وہاں سے ہٹنے سے پہلے اپنے شکار کا جائزہ لیا تو وہ بدستور بے ہوشی کی حالت میں پڑا تھا۔ دھندلکے کی عادی ہو چکی تھیں پھر بھی میں نے اس کا جائزہ لیا تو زمین کے خالی حصے پر خون کے داغ نظر آئے

اور قطرے نظر آ گئے۔ میں اپنے جوتوں کو خون میں آلودہ ہونے سے بچاتے ہوئے اس کے بے حس و حرکت بدن کے قریب پہنچا اور نبض ٹٹولی۔ تو وہاں موت کا بھیانک سکوت طاری تھا۔

وہ میرا دشمن تھا مگر اس کی موت پر میں نے اپنے دل پر بھاری پن سا محسوس کیا۔ وہ جو بھی تھا، بہت نچلے درجے کا آدمی تھا اور نجانے کن مجبوریوں کے باعث گناہوں کی اس فصل کی آبیاری کر رہا تھا۔ پھر مجھے بے اختیار طارق یاد آ گیا جسے تنظیم کے بڑوں نے خطرات میں گھرا ہوا دیکھ کر کسی کتے کی طرح بے رحمی سے مروا دیا تھا۔ میرا خون جوش کھانے لگا۔

اور طارق ہی نے حامد کے ساتھ اس کی مجبوریوں کا سودا کیا تھا۔ ایک صاف ستھرے نوجوان اور امن پسند شہری کو اس نے منصوبہ بندی کر کے منشیات فروشی کے دھندے میں لگا دیا تھا۔ حامد کی اپنی مجبوریاں تھیں اور وہ محض ایک سمجھوتے کے تحت اس کام میں ملوث ہوا تھا اور حد سے آگے بڑھنے پر ہرگز آمادہ نہیں تھا۔ اگر وہ بدنصیب کسی موقع پر ایسے ہی کسی حادثے کا شکار ہو جاتا تو بھی میں اسی طرح دل گرفتہ ہوتا کیونکہ وہ اور اس جیسے بہت سے دوسرے اس گھناؤنے کاروبار میں شامل ہونے کے باوجود ہمدردیوں کے مستحق تھے۔

حامد کے ذریعے میں نے کراچی میں چند ایسے لڑکوں اور لڑکیوں کا بندوبست کیا تھا جو ہیروئن لے کر بیرون ملک سفر پر روانہ ہونے، یہ کام اتنا اہم تھا کہ اسے۔ ٹو نے تمام سرگرمیاں موقوف کرانے کے باوجود محض اس معاملے میں مجھے ہدایات لیتے رہنے کا حکم دیا تھا اور میں کراچی چھوڑ کر لاہور آ بیٹھا تھا۔

مجھے بے چینی سی محسوس ہونے لگی۔

اس عمارت میں ایک خون ہونے کے بعد اسے۔ ٹو لازماً اس فون نمبر کے بارے میں محتاط ہو جاتا جس کے ذریعے میں اس عمارت تک پہنچا تھا کیونکہ اس فون کا اس عمارت سے کوئی نہ کوئی تعلق ضرور قائم تھا... بھیڑیا زخم کھانے کے بعد بہت چالاک اور چوکنا ہو جاتا ہے۔ میرا یہی خیال اسے۔ ٹو کے بارے میں تھا۔ اگر اس کی ذہنی رو اس بحران میں میری طرف منتقل ہو جاتی تو میری اپنے ٹھکانے سے غیر حاضری میری پوزیشن کو مشکوک بنا سکتی تھی۔ اسے۔ ٹو کو اپنے مدمقابل کسی باخبر اور خطرناک حریف کی موجودگی سے باخبر کرنے کے بعد میرا فوری کراچی لوٹنا بہت ضروری ہو گیا تھا۔

میں عمارت کی طرف بڑھا جس نے وسیع و عریض رقبے پر بنی ہوئی اس عمارت کا پورا طواف کر ڈالا لیکن کہیں بھی کوئی ایسا راستہ تلاش کرنے میں کامیاب نہ ہو سکا جس سے میرا اندر داخل ہونا ممکن ہوتا۔ کھڑکیوں میں شیشے ضرور تھے لیکن شیشوں کے عقب میں ہر جگہ

پر مضبوط آہنی گرل لگی ہوئی تھی جسے کاٹے بغیر اندر گھسنا ناممکن
میں سے تھا۔
کافی دیر غور و خوض کے بعد ایک تجویز میرے ذہن میں آ
ہی گئی۔
برآمدے میں فوٹو سیل سے منسلک ہتھیار خود کار ضرور
تھے مگر ان میں میگزین کی ایک محدود مقدار ہی لوڈ ہو سکتی تھی۔
چھ سات گولیاں اور پھر میدان صاف ہوتا۔
میں نے دوبارہ برآمدے کے سامنے اپنا محفوظ مورچہ
سنبھال لیا پھر جوش میں اٹھ کر ٹوٹے ہوئے بانس کے ٹکڑے کو
گھما کر برآمدے کے فرش پر پڑے ہوئے قد آدم خودرو پودے
کو اوپر اٹھایا۔ دوبارہ تین گنوں کے ساتھ تین فائر ہوئے اور
گولیاں پودے سے گزر کر باہر پھیلے ہوئے اندھیرے میں کہیں
دور جا گریں۔
جہاں تک مجھے معلوم تھا بارودی ہتھیاروں میں پستول اور
ریوالور ہی پر سائلنسر استعمال کیا جا سکتا تھا اور ان اسلحوں میں سے
چیمبر ہونے کی وجہ سے گولیوں کی تعداد محدود ہوتی ہے۔ بھاری
میگزین یا گولیوں کی پیٹیوں پر انحصار کرنے والے اسلحے کی ساخت
نہ صرف بہت بھاری ہوتی ہے بلکہ اس کی آواز پر قابو پانا بھی
ناممکن ہوتا ہے۔ اس اعتبار سے چھ سات فائروں کے بعد برآمدہ
خطرات سے عاری ہو جانا چاہیے تھا اور یہی ہوا بھی۔
میں اس قد آدم پودے کو بار بار آگے پیچھے سرکا کر فوٹو سیل
کے نظام کو حرکت میں لاتا رہا اور ہر بار گولیاں چلتی رہیں۔ ساتویں
بار ٹریگر کے کھٹکے ضرور سنائی دیے لیکن کوئی فائر نہیں ہوا۔
اپنے اطمینان کے لیے میں نے مزید دو کوششیں کیں جب
[illegible] ٹوٹے ہوئے بانس کے ٹکڑے کو
کھینچ کر [illegible] پودے کو کھولا [illegible] اٹھا کر لان پر
پھینکا [illegible] باہر پھینک دیا۔ بانس کی لکڑی واپس اس
کی جگہ پر [illegible] تفتیش کے لیے آنے والے لوگ
کے ہر کارروائی [illegible] معلوم نہ ہو سکے کہ ان کے اسلحے کو کس ترکیب سے
[illegible]
[illegible] کے خطرے کے پیش نظر میں
[illegible] تھی۔ جب میں نے برآمدے
[illegible] تجربات سے مطمئن ہو جانے کے
[illegible] تھی۔
[illegible] برآمدے کے فرش پر پہنچا تو میرا دل
[illegible] لرزش طاری ہو
[illegible] مخصوص وقفوں سے

تقریباً ایک وقت تین ٹریگر چلے اور میں آگے بڑھ گیا۔
میں نے برآمدے میں کھلنے والے نسبتاً کمزور دروازے کے
آہنی قفل پر ایک تار کے ٹکڑے ہوئے سرے سے قسمت آزمائی
کی اور ایک ڈیڑھ منٹ کی محنت کے بعد تالا کھل گیا۔
میں نے دروازے کے پٹ اندر دھکیلے تو نتھنوں سے
عجیب سی بو ٹکرائی جیسے وہ دروازہ مدت دراز سے بند رہا ہو۔ میں
نے جھجکتے ہوئے چوکھٹ عبور کر ڈالی۔ اس وقت میرے اعصاب
پر ایک بار پھر تناؤ کی کیفیت طاری ہو چلی تھی۔ مجھے اندیشہ تھا کہ
کہیں دوسری دفاعی لائن کے طور پر اندھیرے میں کوئی نیا شعبدہ میرا
منتظر نہ ہو۔
باہر سے روشنی دیکھ لیے جانے کے خوف سے میں نے
بلب روشن کرنے کا خطرہ مول نہیں لیا۔ بس پنسل ٹارچ کی محدود
روشنی میں پھونک پھونک کر قدم آگے بڑھاتا رہا۔ پیش قدمی کے
ساتھ ہی میں راستوں کو بھی ذہن نشین کرتا جاتا تھا تاکہ اندھیرے
میں اس بھول بھلیاں سے واپسی ممکن ہو سکے۔
ہر طرف سے کھڑکیاں اور دروازے بند ہونے کے باعث اندرونی
فضا میں گھٹن اور عجیب سی بو رچی ہوئی تھی۔ بیرونی ساخت کی طرح
اندر سے بھی وہ مکان بہت شاندار اور پوری طرح آراستہ تھا لیکن
قدم قدم پر یہ اندازہ ہو رہا تھا کہ کافی عرصے سے وہاں کی کوئی چیز
انسانی استعمال میں نہیں آئی تھی۔ فرنیچر وغیرہ پر گرد کی باریک سی
تہہ جمی ہوئی تھی جو نجانے کہاں سے گزر کر اندر پہنچتی رہی تھی۔
آخر کار قالین اور بیش قیمت فرنیچر سے آراستہ ایک لابی کے کونے
میں مجھے ٹیلیفون اسٹینڈ بھی نظر آ گیا۔ میں تیزی سے اسی
طرف بڑھتا چلا گیا کیونکہ وہی میری پوری مہم کا مرکز تھا۔
فون کی تپائی کے نیچے تقریباً فون ہی کے سائز کا ایک
خوبصورت چوکور ڈبہ رکھا ہوا تھا جس کے اوپر سرخ رنگ کا ایک
بلب روشن تھا اور اس سے نکلنے والے تاروں کی ڈبیہ سے منسلک
تھے۔ اسے دیکھ کر میرے منہ سے بے اختیار ایک گہرا سانس
آزاد ہو گیا۔
ان دنوں کراچی کے بہت سے دفاتر اور گھرانوں لیے
کارڈ لیس یا ہینڈ فون رواج پا چکے تھے اور وہ میرے لیے نئی
چیز نہیں تھے۔ فون کے ساتھ الیکٹرک سرکٹ پر مشتمل بکس
منسلک کرنے کے بعد ایک مختصر سے اسٹکی فون پر محدود حلقے
میں چلتے پھرتے اس نمبر کی کالز ریسیو کرنے کے ساتھ جب
مرضی نمبر بھی ڈائل کیے جا سکتے تھے۔
اس کا رسے کی حالت اور فون ہوتے ہوئے لکڑی کے
جالوں سے یہ ظاہر ہو رہا تھا کہ اس مکان سے فون کی سہولت
[illegible]

ایک عجیب سی کہانی تھا جسے پڑھتی۔ ارے کھانا بھی کھایا آپ نے؟"
بات کرتے کرتے وہ چونک کر بولی۔

میں کرسی کی پشت گاہ سے سر ٹکا کر مسکرا دیا۔ "روم سروس کو ہدایت دے دو۔"

فون پر ہدایت دے کر وہ دوبارہ بتانے لگی۔ "میں پوری طرح محتاط رہی لیکن میرا خیال ہے کہ وہ میری طرف سے کھٹک گیا تھا۔ اس نے آزمائشی طور پر مجھے ایک لڑکی کے حوالے کر دیا۔ اور میں سارا دن مختلف فائلوں میں بکھرے ہوئے کاغذات کو ترتیب سے یکجا کر کے فائل کرتی رہی۔ سارے ہی کاغذات کا تعلق فرم کے برآمدی کاروبار سے تھا۔ غالباً دنیا کے بیشتر ممالک سے ان کے تجارتی روابط ہیں۔"

"تو اس میں الجھنے کی کیا وجہ تھی، تمہیں تو خوش ہونا چاہیے کہ تمہاری کوشش کامیاب رہی اور تمہیں ایشین سنڈیکیٹ لمیٹڈ میں جگہ مل گئی۔"

"کھانے کے وقفے کے بعد نصیر خان نے دوبارہ مجھے بلایا تھا...."

"نصیر خان کون ہے؟" میں نے اس کی بات کاٹ کر سوال کیا۔

"وہی ادھیڑ عمر شخص۔ باہر کام کرنے والی لڑکیوں سے مجھے معلوم ہوا کہ وہ ادارے کا جنرل منیجر ہے۔ فرم کے ایم ڈی کا کمرہ ہمیشہ خالی رہتا ہے۔ اسے عملے کے کسی فرد نے کبھی دفتر آتے نہیں دیکھا۔ عملاً نصیر خان ہی سیاہ سفید کا مالک نظر آتا ہے۔ اس وقت وہ اپنے دفتر میں کچھ پی رہا تھا۔ فضا میں رچی ہوئی بو کی بنا پر مجھے یہ اندازہ لگانے میں دشواری نہیں ہوئی کہ وہ کسی قسم کی وائن پی رہا تھا کیونکہ ڈیڈی بھی کبھی کبھار یہ شوق کرتے ہیں۔ اس نے دوبارہ میری کہانی کا ذکر چھیڑ دیا۔ میں اس سے ایک آدھ جھوٹ بول چکی تھی جسے اس کی جرح کے جواب میں نہ نبھا سکی اور تین بجے کے قریب اس نے خشک سے لہجے میں مجھے دفتر سے رخصت کر دیا۔"

"کہانی کیا تراشی تھی تم نے؟"

"وہی روایتی سی چڑھتی عمر کی لغزش کی کہانی۔" وہ نظریں چراتے ہوئے خفت آمیز لہجے میں بولی تو اس کا چہرہ گلنار ہو گیا۔

"تفصیل نہیں بتاؤ گی؟" میں نے سگریٹ کا گہرا کش لیتے ہوئے شوخ لہجے میں سوال کیا۔

"میں نے اسے اپنا نام پروین بتایا تھا۔ آبائی شہر پنڈی کی بتایا تھا۔ شاید یہی میری سب سے بڑی غلطی تھی کیونکہ میرا لب و لہجہ جھوٹ کی چغلی کھا رہا تھا۔ اس نے بھانپ لیا کہ ........ دو تین سوال کیے تو میں نے جوابات اردو ہی میں دیے اور اسے بتایا کہ میں ایک شخص کے ہمراہ والدین کو چھوڑ کر خاموشی سے لاہور چلی آئی ہوں۔ پیسے ختم ہونے کے بعد دونوں ہی الگ الگ رزق کے لیے مقدر آزمائی کر رہے ہیں۔ اس نے میرا لاہور کا پتا پوچھا تو میں صرف اتنا بتا سکی کہ پرانی انارکلی میں اپنے ساتھی کے کسی عزیز کے گھر مقیم ہوں۔ مکان نمبر وغیرہ مجھے معلوم نہیں۔ وہ سیریس اس نے مجھ سے میرا پنڈی کا پتا معلوم کیا اور میں بوکھلا گئی کیونکہ پنڈی میرے لیے قطعی اجنبی شہر ہے۔ اخبارات میں کبھی پڑھا ہوگا لہٰذا گوال منڈی کا نام لے دیا۔ اس نے لئی نالے کا ذکر چھیڑ دیا، راجہ بازار کے حوالے سے راستہ پوچھنے لگا۔ مکان کا نمبر تو میں نے الل ٹپ بتا دیا لیکن محل وقوع اور راستوں کے بارے میں پے در پے غلطیاں کر گئی کیونکہ اس کا رویہ فوراً ہی بدلنے لگا۔ آخر میں اس نے طنزیہ لہجے میں کہا تھا کہ کسی جوان لڑکی کو اگر اپنے گھر واپسی کا راستہ معلوم نہ ہو تو اسے کسی اجنبی کے ساتھ باہر نہیں نکلنا چاہیے ورنہ وہ راستے کی تلاش میں زندگی بھر بھول بھلیوں میں بھٹکتی رہتی ہے۔"

"تین بجے سے آٹھ بجے تک تم کیا کرتی رہیں؟"

"دفتر سے نکلنے تک سلطان شاہ مجھے کہیں نظر نہیں آیا تھا۔ کسی سواری کی تلاش میں تھوڑی ہی دور گئی تھی کہ پیچھے سے ایک کرولا میرے پاس آ رکی۔ اس میں کوئی ادھیڑ عمر سا آدمی سوار تھا۔ اس نے مجھے میری منزل تک پہنچانے کی پیشکش کی جسے میں نے ٹھکرا دیا۔ اس نے گاڑی ذرا آگے بڑھائی اور انجن بند کر کے میرے راستے میں حائل ہو گیا۔ اب اس نے دھمکی دی کہ میں خاموشی سے گاڑی میں نہ بیٹھی تو وہ اس بھری پری سڑک سے زبردستی مجھے لے جائے گا۔ چند ثانیوں تک اس سے تکرار ہوئی۔ شاید سلطان شاہ نے صورت حال دور ہی سے بھانپ لی۔ وہ اچانک نمودار ہوا جس سے وہاں ہنگامہ سا بپا ہو گیا کیونکہ سلطان شاہ نے اسے بری طرح مارنا شروع کر دیا تھا۔ میں تیزی سے علیحدہ ہو کر تماشائیوں میں مل گئی۔ سلطان شاہ بہت بے خوف اور دلیر ثابت ہوا۔ اس نے ذرا سی دیر میں اس شخص کو خاک چاٹنے پر مجبور کر دیا پھر تیزی سے اسی کی کرولا میں جا بیٹھا۔ چابی شاید اگنیشن میں موجود تھی۔ اس کے ہاتھ کا اشارہ پاتے ہی میں بھی تیزی سے آگے بڑھی اور کار میں جا بیٹھی۔ اس طرح ہم وہاں سے نکلنے میں کامیاب ہو سکے۔ ایک ویران علاقے میں اس نے گاڑی چھوڑ دی۔ اس کا خیال تھا کہ گاڑی کی وجہ سے ہم دوبارہ گھیرے جا سکتے ہیں۔ اس نے مجھے فوراً ہوٹل واپس لوٹ کر آپ کی واپسی تک کمرے میں محدود رہنے کا مشورہ دیا مگر میں توقف کے باعث آمادہ نہ ہوئی۔ دوسری طرف کپڑے پھٹ جانے اور چہرے کے دھبوں کی وجہ سے وہ دن کے اجالے میں لوگوں کی نظروں میں نہیں آنا چاہتا تھا۔ مجبوراً ہم ویران علاقوں میں بھٹکتے

ہے۔" اندھیرا پھیلنے کے بعد ایک رکشے والے کو روکا تو اس نے
سلطان شاہ کا حلیہ دیکھتے ہی اپنے کان پکڑ لیے۔ اس کا کہنا تھا کہ
شام کے وقت شہر کے مختلف علاقوں میں بیٹھے جال پھینکنے والے
ان نوجوان گداگروں کو نامعلوم قاتلوں نے گولیاں مار کر ہلاک کر دیا
ہے۔ سن کر میں دہل گئی۔ آخر کار سلطان شاہ نے مجھے نشتر اسپتال
چلنے پر آمادہ کر ہی لیا۔"

"اور وہ خود کہاں ہے ابھی؟"

"کچھ پتا نہیں۔ ہو سکتا ہے کہ ابھی تک کسی ویرانے میں
بےہوش ہو۔"

اسی وقت دروازے پر دستک ہوئی۔ دم سرور ہی کا ویٹر کھانا
لے کر آیا تھا۔

کھانے کے دوران میں فخر النساء کو اپنی مہم کا حال سناتا
رہا اور وہ شدید حیرت کے عالم میں خاموشی سے پوری داستان
سنتی رہی۔ میری کلائی کے زخم دیکھ کر وہ بےچین ہو گئی تھی لیکن
بمشکل میں نے اسے کھانے پر توجہ رہنے پر مجبور کر دیا۔

"اب تک تو وہ عمارت شعلوں میں گھر چکی ہوگی۔" میرے
خاموش ہونے پر اس نے تحیر زدہ لہجے میں کہا۔

"شاید۔" میں نے آہستگی کے ساتھ کہا۔

"سمجھ میں نہیں آتا کہ یہ ایک دم کیا ہونے لگا؟" وہ سہمے
ہوئے، الجھن آمیز لہجے میں بولی۔ "پہلے ہی دارالحکومت میں دہشت گردی اور خونریزی
کا یہ عالم ہے تو ہم کب تک غور کر ہی سکیں گے۔"

"نہیں تو اب پردہ چھوڑ رہا ہوں گا۔" میں نے پُرخیال لہجے میں کہا۔
"گداگروں کے قتل کے بارے میں دلکشہ نے جو سوچا تھا تو
اس کا مطلب یہ ہوا کہ سلطان شاہ مار دھاڑ کرنے کے باوجود زندہ حق
نہیں کیا جا سکا۔ گداگروں کے قتل اور سلطان شاہ کے تصادم میں کوئی
تعلق ہے تو لوگ گرفتار شاید اسی کی ندامت و حیات کے بدلے ہوں گے
اور اس کے ہاتھوں پٹنے والا شخص کوئی اوباش شخص نہیں تھا بلکہ وہ
تمہارے اغوا کی ایک سوچی سمجھی سازش تھی جسے سلطان شاہ کی
مداخلت نے ناکام بنا دیا۔ لاہور میں اب سب سے زیادہ خطرہ تمہارے
لیے ہے وہ تمہیں کہیں بھی پہچان لیں گے۔"

بےاختیار اس کی آنکھیں زرد پڑ گئیں۔ "آخر وہی ہوا جس کا
ڈر تھا۔" وہ روہانسی آواز میں بولی۔ "میری وجہ سے آپ کے
لیے دشواریاں پیدا ہو گئیں۔"

"کسی کام کا آغاز کیا جائے تو دشواریاں آتی ہیں۔ یہی کیا
کم ہے کہ اس طرح ایسٹرن سنڈیکیٹ لمیٹڈ کا کردار کھل کر ہمارے
سامنے آ گیا۔" میں نے اس کی دلجوئی کی خاطر کہا۔

"مجھے بہلانے کی کوشش مت کریں۔" وہ اسی لہجے میں بولی۔
"اس کا کردار تو پہلے ہی سامنے تھا۔ آپ نے اس کے کمانڈر سے
کے طور پر مشرق بعید کا طویل سفر کر کے اسمگلنگ والوں سے ہیروئن
کی فروخت کا معاہدہ کیا تھا۔"

"وہ غیر اہم بات تھی۔ کسی بھی نام سے تم کا معاہدہ ہو سکتی
ہے۔ ایسٹرن سنڈیکیٹ والوں کا نام اس کی لاعلمی میں مخصوص مقصد
کے لیے استعمال ہو سکتا تھا... سودا کرنے والی پارٹی کوئی اور بھی
ہو سکتی... ہیروئن کے کاروبار داری کے معاملے میں یہ لوگ ضرورت سے
زیادہ حساس ہیں۔ اسے ٹوٹنے رابطے کے لیے فون کا سلسلہ اس
قدر پیچیدہ بنایا ہوا ہے کہ کسی کو اس کے بارے میں بھنک بھی نہیں
مل سکتی۔"

"اب خطرات سامنے آ ہی گئے ہیں تو پہلی پرواز سے کراچی لوٹ
چلیں۔" اس نے ضد کی۔

"اول تو میں سلطان شاہ کو نہیں چھوڑ سکتا پھر ہماری روانگی
اتنی آسان نہیں ہوگی۔ ہمارا مقابلہ ایک بڑی تنظیم سے ہے ایئرپورٹ
اور ریلوے اسٹیشن پر ان کے آدمی تمہاری تلاش پر مامور ہوں گے۔
ان کی پوری کوشش یہی ہوگی کہ ہمیں لاہور ہی میں گھیر لیا جائے۔
اس عمارت میں آتش زنی کی خبر پا کر وہ لوگ جوش انتقام میں اپنے
سارے وسائل دشمن کی تلاش میں جھونک دیں گے۔"

"اور دشمنوں میں وہ صرف مجھے ہی پہچان سکتے ہیں۔" اس نے
اداس لہجے میں کہا پھر قدرے سکوت کے بعد بولی۔ "آپ کیسے کہتے ہیں
کہ وہ میرے اغوا کی منظم سازش تھی۔"

"سیدھی سی بات ہے۔ نصیر خان نے مجھے کام میں لگا کر وقت
حاصل کیا تھا تاکہ تمہارے بارے میں اپنے اوپر والے کو مطلع کر کے
ہدایات لے سکے اور دفتر سے نکلتے وقت تمہاری نگرانی کا بندوبست
کرا سکے۔ شاید ایسے کاموں میں وہ اپنے دفتر کے عملے کو ملوث نہیں
کرتا۔ اور یہ جو کوئی بھی ہے بہت چالاک ہے کیونکہ اس سے گفتگو
کے بعد نصیر خان کا انداز ہی بدل گیا اور بقول تمہارے اس نے
تمہارے جھوٹ کا اندازہ لگا لیا لیکن اوپر والا اس سے پہلے تمہیں
اٹھوانے کا فیصلہ کر چکا تھا۔ نشہ دکھ کے سامنے مضبوط سے مضبوط
عورت بھی بہت کمزور ثابت ہوئی ہے۔"

"ہیروئن کی تیاری اور تجارت میں بہت بڑے ہاتھ ملوث
ہیں" چند ثانیوں کے بعد وہ ٹھہرے ہوئے لہجے میں بولی۔ "پولیس
اور حکومت کے بعض بڑے طاقتور اور بااختیار افراد بھی مل کر اس
پر قابو نہیں پا سکے۔ مجھے تو یہ محسوس ہو رہا ہے کہ ہم نے اس مہم کا
آغاز کر کے ہی غلطی کی ہے۔ ہم انہیں تھوڑا بہت نقصان ضرور پہنچا
سکتے ہیں لیکن ان کی بیخ کنی ناممکنات میں سے نظر آتی ہے۔"

"حکومت کے جن اداروں کا تم ذکر کر رہی ہو ان کی ناکامی

کی شخصیت دوجوہ ہے۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "جاوید مرزا جیسے
مافیا تنخواہ پانے والوں میں کالی بھیڑیں بھی ہوتی ہیں۔ اس کام میں
نفع کا تناسب سونگلنگ کے لگ بھگ ہے۔ جو بھی یہ کام کرتا ہے اسے
بھاری رشوتیں اور نذرانے دے کر کالی بھیڑوں کو خریدنا ہوتا ہے اور
اسلحہ و منشیات کی بھرمار سے بہتر حکمت عملی بھی دھری رہ جاتی ہے،
میں ان کے اندر کا آدمی ہوں۔ مجھے اندازہ ہے کہ کس طرح ان کا منہ
کھلا جا سکتا ہے، تم دیکھو گی کہ ایک دن مجھے ضرور کامیابی ہو گی۔"

"میری بھی یہی آرزو ہے، میرا تو پورا گھرانہ برباد ہو چکا ہے فیضے
کے ہاتھوں مجھ سے بڑا اس کا دشمن کون ہوگا لیکن قتل و خونریزی
انتقام اور بارود کی اس برسات میں آپ کب تک محفوظ رہ سکیں گے؟"

"نہ محفوظ رہ سکا تو مر ہی جاؤں گا۔" میں نے خوش دلی کے ساتھ
کہا۔ "میں سمجھوں گا کہ میں نے اس طرح زندگی بھر کے گناہوں کا
کفارہ ادا کر دیا۔۔۔ یہ کیوں بھول رہی ہو کہ ان گناہوں میں بھی ان ہی
کا ساتھ رہا ہوں۔ پہلے چرس تقسیم کرتا تھا اب ہیروئن کا تقسیم
کنندہ ہوں اور چاہتے ہوئے بھی ان سے گلو خلاصی نہیں حاصل
کر سکتا۔ میری آزادی ان کی تباہی سے وابستہ ہو کر رہ گئی ہے۔
کب تک میں گھروں کے چراغ گل کر کے اپنا سکھ اور چین برقرار
رکھ سکوں گا۔ کیا کامران کی ویران آنکھیں ہر وقت مجھے نہیں
ڈستی رہتیں جب کہ اس کی بربادی میں میرا کوئی ہاتھ نہیں ہے لیکن
میں جب بھی کہیں کسی نشے کو ترستے ہوئے انسان کو کرب ناک
اذیتوں میں مبتلا دیکھتا ہوں تو بے اختیار میرے وجود پر ملامت
کا غبار چھانے لگتا ہے، میں تو کسی قیمت پر بھی اس مہم سے دستبردار
نہیں ہو سکتا غزالہ!"

کمرے میں سکوت چھا گیا۔ غزالہ کے پاس میرے دلائل کا
کوئی جواب نہیں تھا۔

میں سگریٹ سلگا کر سلطان شاہ کے بارے میں سوچنے
لگا۔۔۔ اچانک فون کی گھنٹی نے کمرے میں چھایا ہوا سکوت توڑ دیا۔
غزالہ نے لپک کر ریسیور اٹھا لیا۔

ریسیور کان سے لگاتے ہی اس کے چہرے پر حیرت اور
مسرت کے آثار نظر آئے تھے۔ چند لمحوں بعد اس نے شکریہ کہہ کر
ریسیور رکھ دیا اور مڑ کر مجھے بتایا کہ سلطان شاہ اشرف کاظم پر اپنی
بخیریت واپسی کی اطلاع دے رہا تھا۔

***

مقابلے میں سلطان شاہ کو بھی معمولی سے زخم آئے تھے
لیکن وہ بہت خوش تھا کہ طویل وقفے کے بعد اسے اپنی کسلمندی
دور کرنے کا موقع ملا تھا۔ کراچی سے روانگی کے وقت قاسم کے
قبضے کی کشمکش کو وہ چیونٹی سے زیادہ اہمیت دینے کو تیار
نہیں تھا۔

غزالہ کو روانہ کرنے کے بعد وہ کافی دیر تک کسی بھوکے
چیتے کی طرح شکار کی تلاش میں جیپ بھگاتے ہوئے دوڑاتا رہا پھر اس نے
جانوروں کے زور پر ایک واچ مین کو گھیر ہی لیا۔ اس کی قمیص اتروا کر
سلطان شاہ نے خود زیب تن کی اور اس بےچارے کی کنپٹی پر ایک
جما تلا ہاتھ جڑ کے اسے بے ہوش کیا یوں وہ ہوش میں واپس آنے
کے قابل ہو سکا۔ اپنی خون آلود قمیص کی دھجیاں اس نے راستے
میں پھینک دی تھیں۔

اپنی کتھا سنانے کے بعد وہ میری کہانی جاننے کا شائق تھا
یوں مجبوراً مجھے ایک بار پھر اپنی کہانی دہرانی پڑی اور اس کی آنکھوں
کی چمک لحظہ بہ لحظہ بڑھتی چلی گئی۔

"کاش میں تمہارے ساتھ ہوتا۔ کم از کم اسے اپنے ہی ہاتھوں
ہرگز نہ مرنے دیتا۔" میرے خاموش ہونے پر اس نے ملال آمیز
لہجے میں کہا۔

"چاہے غزالہ اغوا ہو جاتی؟"

"نہ نہ۔" وہ جلدی سے بولا۔ "میں تمہارے ساتھ جاتا تو بھابی
ہوٹل ہی میں رہتی۔ میرے حساب سے تو اس کا باہر نکلنا ہی غلط تھا
عورت بہت نازک ہوتی ہے، اس کی تو ہم آخر دم تک حفاظت
کرتے ہیں۔ اپنی عورت دشمن کے ہاتھ چڑھ جائے تو مقابلے کے بغیر
ہی شکست مقدر بن جاتی ہے، پتا نہیں تم بھابی کو ساتھ کیوں
لے گئے۔"

اس کے بےلاگ تبصرے نے مجھے شرمندہ کر دیا۔ بات اسی
کی درست تھی مگر پہلے ہی تجربے نے اس کا سارا جوش ٹھنڈا کر دیا۔
"آئندہ کے واقعہ پر وہ تمہاری بہت احسان مند ہے۔"

"ہٹ۔ کر پرا احسان کو۔" وہ اپنی دھن میں بولا۔ "اگر وہ اسے
لے جانے میں کامیاب ہو جاتا تو تم میری صورت دیکھنے کو ترس
جاتے۔ جیپ پر گردن رکھ کر ہی میں اس بدنامی کا حساب پورا کر
سکتا تھا۔" پھر مجھے بولنے کا موقع دیے بغیر اس نے فوراً ہی موضوع
بدل دیا۔ "اب آگے کیا ارادہ ہے؟"

"اب ہم پھر اندھیرے میں ہیں۔ ملاحو ور کتنا اب بیکار ہے۔
ہمیں جلد از جلد کراچی واپس پہنچنا ہے تاکہ وہاں سے ہماری غیر حاضری
کا راز فاش نہ ہو سکے۔"

"اور نصیر خان کا کیا ہوگا؟" اس نے سوال کیا۔

"نصیر خان۔" میں چونک پڑا۔ "ہاں۔ اسے بھی دیکھا جا
سکتا ہے، بظاہر وہ ایشین سنڈیکیٹ لمیٹڈ کے سیاہ و سفید کا مالک
ہے لیکن کسی سے ہدایات ضرور لیتا ہے۔ اس ادارے کے اہم
ذمہ کی شخصیت بھی بہت پراسرار ہے۔ نصیر خان سے کچھ نہ کچھ

معلومات ضرور حاصل ہوں گی۔"

"بس اس کا پتا دے دو، جہاں جا ہو گے اسے گھسیٹتا ہوا لے جاؤں گا۔" اس نے کہا۔

میں آہستگی سے ہنس دیا۔ "لاہور میں ہمارا کوئی ٹھکانا نہیں ہے۔ اسے کہاں لے جاؤ گے؟"

"وہ بھی جانے گی۔ تم پتا تو بتاؤ اس کا۔"

نصیر خان کے پتے کے لیے ایک مرتبہ پھر ٹیلیفون ڈائریکٹری سے رجوع کرنا پڑا۔

وہ بظاہر ہر جھگڑے سے الگ تھلگ البشیر سنڈیکیٹ لمیٹڈ کا کام چلا رہا تھا لیکن درحقیقت منشیات کی غیرقانونی تجارت میں اس کا کردار کلیدی اہمیت کا حامل تھا۔ ہیروئن کی برآمدی تجارت کے لیے اسی نے ایک نادر فارمولا فراہم کیا ہوا تھا اور بظاہر سیدھے سادے تجارتی سودوں میں اس زہر کی آمیزش کیا کرتا تھا۔ منزل مقصود پر اس کے گرگے عام تجارتی مال سے ہیروئن الگ کر کے خریداروں تک پہنچا دیتے ہوں گے اور غیر ملکی زرمبادلہ میں دلم تنظیم کے حسابات میں جمع ہو جاتی ہوگی۔

نصیر خان کی اہمیت اس اعتبار سے بھی واضح ہو گئی تھی کہ غزالہ نے اس سے ملازمت کے لیے رجوع کیا اور انٹرویو کے دوران اپنی ذات کو شبہات سے بالاتر نہ رکھ سکی جس کے نتیجے میں دفتر سے نکلتے ہی اس کے اغوا کی کوشش کی گئی جو سلطان شاہ کی بروقت مداخلت کی بنا پر ناکام ہو گئی۔

نصیر خان کا پتا حاصل کرنے کے بعد میں نے دوبارہ غزالہ سے رجوع کرنا مناسب نہیں سمجھا اور پھر دونوں پوری تیاری کے ساتھ ہوٹل سے روانہ ہو گئے۔

رات کے ایک بجے وہ رہائشی علاقہ بالکل سنسان پڑا ہوا تھا۔ آبادی درمیانے درجے کے مکانات پر مشتمل تھی اور خاصی حد تک باقاعدہ تھی لہٰذا ہم تھوڑی سی تلاش کے بعد مطلوبہ مکان تک پہنچ گئے۔

غنیمت تھا کہ ٹیلیفون ڈائریکٹری میں نصیر خان کے گھر کا پتا اور فون نمبر البشیر سنڈیکیٹ لمیٹڈ کے ساتھ ہی درج تھا ورنہ عام معلومات میں نصیر خان کے نام سے کم از کم بیس مختلف افراد کے پتے اور فون نمبر درج تھے اور ان سب کی فرداً فرداً جانچ پڑتال کیے بغیر صحیح شخص کا پتا لگانے پر پہنچنا ناممکنات میں سے تھا۔

دوسری کال بیل کے جواب میں بند دروازے کے عقب میں قدموں کی چاپ سنائی دی پھر ایک نسوانی آواز سنائی دی۔ "کون ہے؟"

"دروازہ کھولو، نصیر خان کے لیے ایک اہم پیغام ہے۔"

سلطان شاہ کا اشارہ پا کر اتنی دھیمی آواز میں کہا کہ اندر والی

میرا جواب سن سکے۔

شاید اس عورت کے لیے اس قسم کا مبہم سا جواب غیرمتوقع نہیں تھا کیونکہ اس نے فوراً ہی دروازہ کھول دیا تھا اور دونقاب پوشوں پر نگاہ پڑتے ہی اس کی آنکھیں خوف سے پھیلتی چلی گئیں۔ خوف کے باعث غیرارادی طور پر شاید وہ چیخ پڑتی لیکن سلطان شاہ نے تیزی سے آگے بڑھ کر اس خوبصورت عورت کے دہانے پر مضبوطی سے اپنا ہاتھ رکھ دیا اور اس کے پیچھے میں نے بھی اندر داخل ہو کر دروازہ بند کر دیا۔

وہ دروازہ کھولتے ہی میرے ہاتھ میں موجود پستول کی جھلک دیکھ چکی تھی لہٰذا اس کی دہشت سے پھٹی ہوئی بڑی بڑی سیاہ آنکھیں مجھ پر جمی ہوئی تھیں۔

"تم نے ذرا بھی آواز نکالی یا کوئی ہوشیاری دکھانے کی کوشش کی تو بے دریغ گولی مار دوں گا۔" میں نے پستول کی نال اس کی گردن سے لگاتے ہوئے سفاکانہ لہجے میں سرگوشی کی اور وہ بے بسی سے سر کو خفیف سی جنبش دے کر رہ گئی کیونکہ اس کا دہانہ بدستور سلطان شاہ کی بے رحمانہ گرفت میں تھا۔

اس اثنا میں میں نے اندازہ لگا لیا تھا کہ وہ عورت صورتحال کی نزاکت سے بخوبی واقف ہو چکی تھی لہٰذا میں نے سلطان شاہ کو اشارہ کیا اور اس نے عورت کو آزاد کر دیا۔ آزادی ملتے ہی اس نے دونوں ہاتھوں سے اپنی آنکھیں یوں رگڑی تھیں جیسے اسے اپنی بصارت پر شبہ ہو رہا ہو۔

"نصیر خان کہاں ہے؟" میں نے عورت کے قریب ہو کر سرگوشیانہ لہجے میں سختی سے سوال کیا۔

"اندر خوابگاہ میں سو رہا ہے۔" اس کے حلق سے خوفزدہ سی منمناتی ہوئی آواز نکلی۔

"گھر میں تم دونوں کے علاوہ اور کتنے لوگ موجود ہیں؟"

"کوئی بھی نہیں۔" وہ میرے ہاتھ میں دبے ہوئے پستول پر نظریں جما کر بے بسی سے بولی۔

"تم سے اس کا کیا رشتہ ہے؟"

"دوستی... میں... ہم... میں کبھی کبھار ہی اس سے ملنے آتی ہوں۔"

نصیر خان کا پیشہ کچھ بھی رہا ہو لیکن دوستی کے معاملے میں وہ خوش نصیب تھا۔ پہلے میں نے اس عورت کو بے ہوش کرنے کے بارے میں سوچا لیکن پھر وہ ارادہ ملتوی کر دیا۔

میری رائے میں وہ زندگی اور زندہ دلی سے محبت کرنے والی ایک خوش باش عورت تھی جو عملی زندگی میں مجبوریوں کی اہمیت سے اچھی طرح واقف تھی لہٰذا اس کی طرف سے کسی چالاکی کا اندیشہ

نہیں تھا۔ وہ اندازہ لگا چکی تھی کہ اس کے روایتی ہتھیار ہم دونوں کے لیے قطعی بے اثر تھے جب کہ میرا پستول کسی بھی لمحے اسے زندگی کی چند خوشیوں سے محروم کرنے پر قادر تھا۔

نصیر خان کی خوابگاہ تک اس نے بے چون و چرا ہماری رہنمائی کی جہاں وہ بستر پر پڑا ہوا بے خبر سو رہا تھا۔ سرہانے ایک تپائی پر بوتل اور گلاس کے علاوہ کمرے کی محدود فضا میں الکحل کی بو رچی ہوئی تھی۔ صاف ظاہر تھا کہ اس کمرے میں محفل نشاط جمنے کے بعد وہ نشے میں بے سدھ پڑا ہوا تھا۔

اسے بیدار کرنے کے لیے سلطان شاہ کو خاصی محنت کرنا پڑی۔ نصیر خان نشے کے عالم میں یہی سمجھ رہا کہ اس کے ساتھ والی اس کے ساتھ چھیڑ چھاڑ کر رہی تھی۔ وہ بار بار سلطان شاہ کے ہاتھ جھٹک کر کچھ ناقابل فہم سے الفاظ بڑبڑاتا اور پہلو بدل کر پھر سو جاتا مگر جب اس کے سر پر ٹھنڈے پانی سے بھرا ہوا جگ انڈیلا گیا تو اس نے ہڑبڑا کر بستر چھوڑ دیا۔

بالوں سے ٹپکتے ہوئے پانی سے گلو خلاصی کے لیے وہ سر جھٹک کر غصیلے لہجے میں کچھ بولا پھر اس کی جھپکتی ہوئی سرخ آنکھیں ہم دونوں پر پڑیں تو اس کا منہ حیرت سے کھل گیا۔

”یہ... یہ کون ہیں نشاط؟“ اس نے ہکلاتے ہوئے تحیر زدہ لہجے میں عورت سے پوچھا۔ اس کی زبان پر بسیار نوشی کے سبب نشے کی لکنت طاری تھی۔

نشاط۔ اس کی زبان سے عورت کا نام سن کر میں نے دل ہی دل میں سوچا کہ لفظ نشاط کی ترکیب کا سب سے بہتر استعمال نصیر خان جیسے کے ہاتھوں ممکن ہو سکتا تھا۔

”تم بے احتیاطی کے مرتکب ہوئے ہو نصیر خان! ہم تمہیں اس کوتاہی کی سزا دینے آئے ہیں لہٰذا جلد از جلد اپنے اوسان بجا کر لو۔“ میں نے دانستہ مبہم الفاظ استعمال کرتے ہوئے کہا۔

”ن... نہیں۔ مجھ سے کوئی کوتاہی... کوتاہی نہیں ہوئی۔“ وہ لکنت آمیز لہجے میں بولا۔ ”تمہیں ضرور کوئی غلط فہمی ہوئی ہے۔“

”غلط فہمی اسے ہوئی ہو گی جس کے تم نمک خوار ہو۔ ہم تو محض حکم کے بندے ہیں۔ دونوں ہاتھ سر پر رکھو اور بستر سے نیچے آ جاؤ۔“ میں نے اسے الجھاتے ہوئے سرد لہجے میں کہا۔

اس کا نشہ تیزی سے ہرن ہو چلا تھا۔ صورت حال کی سنگینی نے اس کے دل و دماغ سے سرور کی آخری رمق تک نچوڑ لی تھی۔ اس نے دونوں ہاتھ سر پر رکھے اور بستر سے نیچے آ گیا۔ شبانہ لباس میں ملبوس وہ بجائے خود ایک مضحکہ خیز نظر آ رہا تھا۔

”مجھ سے کوئی غلطی نہیں ہوئی۔ اگر میں چوکنا نہ ہوتا تو وہ مجھے قتل کر کے نکل جانے میں کامیاب ہو جاتا۔ میں نے اس کے عزائم بھانپ کر اوپر اطلاع دے دی تھی۔ اگر وہ بچ کر نکل گئی تو خالد قصور وار ہے، میرا تو اس سب کوئی قصور نہیں تھا۔“ وہ جلدی مدافعانہ لہجے میں بولا۔

”ہو سکتا ہے کہ اب تک خالد کا حساب بے باق کیا جا چکا ہو۔“ شب نے اپنی زبانی قلابازی پر کامیابی سے عمل کرتے ہوئے کہا۔ ”ہمارے سپرد صرف تمہارا معاملہ کیا گیا ہے۔“

”تمہاری شناخت؟“ اس نے خجوے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔ اس کے اوسان قدرے بحال ہو چلے تھے۔

”کوئی نہیں۔“ میں نے پرسکون لہجے میں کہا۔ ”شاید تمہیں معلوم نہیں کہ جس شخص کے بارے میں سزا کا فیصلہ صادر ہو چکا ہو وہ اپنے ہر اختیار اور حق سے محروم ہو جاتا ہے۔“

”پھر میں مزاحمت کروں گا۔“ اس نے باری باری ہم دونوں کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔

”ایسی حالت میں فوراً مرنا چاہتے ہو تو مزاحمت ضرور کرو۔“ میں نے پستول کی نال سے اس کے سراپا کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ ”ورنہ میں ذاتی طور پر تنظیم کے چند اصولوں کے خلاف ہوں۔ ہو سکتا ہے کہ مرنے سے پہلے تمہیں آخری بار اپنی پوزیشن کی وضاحت کا موقع مل جائے۔“

وہ کچھ نہ بولا۔ اس کی آنکھوں میں الجھن کے آثار صاف پڑھے جا سکتے تھے۔

”اگر تمہیں کوئی حکم دیا جا چکا ہے تو تم اس کی تعمیل کے پابند ہو۔“ اس نے قدرے توقف کے بعد زبان کھولی تو اس کے لہجے سے بے اعتباری مترشح تھی۔ ”تم مجھے کیا عاقبت لے سکو گے؟“

”تم میرے سامنے اوپر والے سے بات کر سکتے ہو۔ اس نے اپنے فیصلے پر نظرثانی کر لی تو فون ہی پر مجھے واپسی کا حکم مل سکتا ہے ورنہ میں اپنے کام سے پوری طرح واقف ہوں۔“

اس دوران میں نشاط فرط خوف سے دبی دبی سسکیوں کے ساتھ رونے لگی تھی۔ گفتگو کے طویل ہونے کے ساتھ اس کی رونے کی آواز بھی قدرے بلند ہونے لگی۔

”آواز بند کرو۔“ سلطان شاہ جھلاتے ہوئے لہجے میں اس پر برسا۔

”تم جو چاہے کرتے رہو لیکن خدا کے لیے مجھے واپس جانے دو۔“ وہ روتے ہوئے خوشامدانہ لہجے میں بولی۔ ”میں وعدہ کرتی ہوں کہ اپنی زبان بند رکھوں گی اور کسی سے ایک لفظ نہیں کہوں گی۔“

”خاموش رہو ورنہ پچھتانے کا موقع بھی نہ مل سکے گا۔“

سلطان شاہ غرایا اور مشفق انداز میں وہ یک بیک خاموش ہو گئی اس دوران میں نصیر خان کی آنکھیں گہری سوچ میں ڈوبی ہوئی تھیں۔

"تمہاری باتیں مجھے کچھ عجیب سی لگ رہی ہیں۔" آخر وہ بھرائی ہوئی آواز میں بولا۔ اس کی زبان کی لکنت اب ختم ہو چکی تھی اور وہ پوری طرح ہوش و حواس میں نظر آ رہا تھا۔

"کیا عجیب لگ رہا ہے تمہیں؟" میں نے پوچھا۔

"اس کو یہاں سے ہٹا دو تاکہ میں کھل کر بات کر سکوں۔" وہ نشاط کی طرف اشارہ کر کے بولا اور اس کی ریل گاڑی ایک بار پھر چل پڑی۔

اس بار وہ نہ صرف رو رہی تھی بلکہ نصیر خان کو برا بھلا بھی کہہ رہی تھی۔ اس کی باتوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ نصیر خان کی شریک کار نہیں تھی۔ ان کا تعلق بس محدود سا تھا۔ نشاط کے لیے یہ انکشاف حیرتناک تھا کہ نصیر خان کسی ایسی تنظیم کا رکن تھا جو اپنے آدمیوں کی لغزش پر سزا کے فیصلے سنانے اور نافذ کرنے کا اختیار رکھتی تھی۔

"اسے دوسرے کمرے میں لے جاؤ۔" میں نے سپاٹ لہجے میں سلطان شاہ سے کہا اور وہ اس کی فریاد پر کان دھرے بغیر اسے وہاں سے نکال لے گیا۔

ان دونوں کے نکل جانے پر لمحہ بھر کے لیے میری توجہ نصیر خان کی طرف سے ہٹی تھی کہ وہ حیرتناک سرعت کے ساتھ مجھ پر آ پڑا لیکن بے خبری کے باوجود میرا اضطراری ردعمل بہت ہی زوردار تھا۔ میں نے ٹریگر سے انگلی ہٹا کر اپنی پستول سے اس کے چہرے پر پے در پے اتنی بھرپور ضربیں لگائیں کہ وہ بلبلاتا ہوا پیچھے الٹ گیا۔

وہ اپنا چہرہ دونوں ہاتھوں میں دبائے بری طرح تڑپ رہا تھا۔ اس کی انگلیوں کے درمیان سے رسنے والے خون سے ظاہر ہو رہا تھا کہ میرے ہاتھوں اس کا چہرہ ادھڑ کر رہ گیا تھا۔

اسی اثنا میں سلطان شاہ دھینگا مشتی کی آوازیں سن کر نشاط سمیت دوبارہ وہاں آ پہنچا۔

"نہیں!" سلطان شاہ کو نصیر خان کی طرف لپکتے دیکھ کر میں نے اسے ٹوک دیا۔ "اسے میرے ہاتھوں خاصی سزا مل گئی ہے۔ موقع پاتے ہی اس نے مجھ پر حملہ کیا تھا۔"

"اچھا کیا... یہ اسی قابل ہے۔" نشاط نے نفرت آمیز لہجے میں تبصرہ کیا۔ "[illegible] سمجھ رکھا تھا اس نے مجھے۔"

"سیدھے ہو کر جواب دو میرے سوالات کا۔" میں نے نصیر خان کی کمر پر آہستہ سے ٹھوکر مار کر کہا۔

"میں تمہارے کسی سوال کا جواب نہیں دوں گا۔" اس نے اپنا خون آلود چہرہ اوپر اٹھا کر بھرائی ہوئی آواز میں کہا۔ اس کا چہرہ خون میں ڈوب کر اس قدر بھیانک ہو گیا تھا کہ نشاط نے جھرجھری لے کر اپنا منہ دوسری طرف پھیر لیا۔

"زبان بند رکھی تو میں چیر پھاڑ کر رکھ دوں گا۔"

"اب مجھ سے کوئی فریب نہیں چلے گا۔ تمہارا ہم لوگوں سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ ہم میں سے جس کو جتنا حکم دیا جائے اسی قدر کام کرنا ہے۔ اپنی مرضی سے احکامات میں رد و بدل نہیں کر سکتا۔ شاید تم اسی عورت کے ساتھی ہو؟"

"گڈ۔ پھر تمہیں اندازہ ہو جانا چاہیے کہ تم کسی رو رعایت سے کام نہیں لیں گے۔" میں نے سرد لہجے میں کہا۔ "صبح کے اخبارات سے تمہیں پتا چلے گا کہ آج کا دن تم لوگوں پر کس قدر بھاری گزرا ہے۔"

اس کی آنکھوں میں بے یقینی سی لہرانے لگی۔ صبح کے اخبارات کا میں نے دانستہ ذکر کیا تھا تاکہ اسے زندگی کے امکانات کی طرف بھی توجہ دلا سکوں اور وہ میرا اشارہ بھانپ گیا تھا لیکن یہ نہیں سمجھ سکا تھا کہ میں واقعی رعایت دینے پر آمادہ تھا یا اسے بہلا رہا تھا۔

"تم مجھ سے کیا چاہتے ہو؟" آخر زندہ رہنے کی امید اس کی ہٹ دھرمی پر غالب آ گئی۔

"تم براہ راست کس کو جوابدہ ہو؟"

"اپنی فرم کے ایم ڈی کو۔" اس نے بلا توقف جواب دیا۔

"اس کا نام اور پتا؟" میں نے اپنے [illegible] ذہن میں موجود [illegible] کے مستند [illegible] کو جنبش دے کر سوال کیا۔

"سب اسے باس ہی کہتے ہیں۔ کاغذات میں اس کا نام ٹی ایم ملک درج ہوتا ہے۔ پتے سے میں واقف نہیں۔" اس نے بلا جھجک جواب دیا جس کا مطلب تھا کہ وہ سچ ہی بول رہا تھا۔

"اس سے ہدایات کیسے لیتے ہو؟ اہم کاغذات پر تو اسی کے دستخط ہوتے ہیں۔ اس کا طریق کار کیا ہے؟"

"مجھے فرم کے ہر معاملے میں پوری آزادی ہے۔ اس کی طرف سے مجھے مختار نامہ ملا ہوا ہے۔ ہر اہم اور غیر اہم کاغذ پر میرے ہی دستخط چلتے ہیں۔ کوئی خاص معاملہ ہو تو وہ خود فون کر لیتا ہے۔"

"تم نے اسے دیکھے بغیر ادارے کی ملازمت کیسے اختیار کر لی؟"

"میں چھ برس سے ہوں۔ مجھے ملازم رکھنے والا میری جگہ ہوا کرتا تھا۔ دو ماہ بعد باس نے فون پر براہ راست مجھے پوچھا

چارج سنبھالنے کی ہدایت کی اور مجھے ملازم رکھنے والا اگلے روز ہی مجھے چارج دے کر رخصت ہو گیا۔ ایم ڈی سے براہ راست ملاقات کی کبھی نوبت ہی نہیں آئی۔ نہ اس کے بعد چارج دینے والا کبھی نظر آیا۔"

"تمہارا ناصر وغیرہ تم تک کیسے پہنچا ہے؟"

"ایسے معاملات ڈاک کے ذریعے طے پاتے ہیں۔"

"اور تمہیں کبھی یہ طریقہ کار غیر فطری یا مشکوک محسوس نہیں ہوا؟"

"ہمیشہ ہی شبہات کا شکار رہا ہوں۔ لیکن مجھے خطیر تنخواہ مل رہی ہے، کوئی کسی فعل کے بارے میں باز پرس نہیں کرتا تو مجھے کیا پڑی ہے کہ اس کا کھوج لگانے کی کوشش کروں؟"

"اور وہ کبھی دفتر نہیں آیا؟"

"کم از کم میرے علم میں نہیں۔" اس نے بلا توقف لہجے میں کہا۔

"ہیروئن کی برآمد میں اس کا ہاتھ ہے؟" میں نے براہ راست سوال کیا تو اس کے چہرے کا رنگ اڑ گیا۔

"ہیروئن؟ ہرگز نہیں۔ ایشین سنڈیکیٹ ویسٹ کاربن وغیرہ کا برآمدی ادارہ ہے... ہیروئن یا ایسے کسی گندے دھندے سے ہمارا کوئی واسطہ نہیں۔"

سلطان شاہ اس کے قریب کھڑا تھا۔ میرا اشارہ پاتے ہی اس نے نصیر خان کی گردن پر بھرپور ہاتھ رسید کیا اور وہ بلبلا کر رہ گیا "یہ زیادتی ہے... سراسر زیادتی ہے۔" وہ اپنی گردن سہلاتے ہوئے احتجاج آمیز لہجے میں بولا۔

"سیدھا سادا کام کرتے ہو تو اس لڑکی کے دفتر سے نکلنے کے بعد اسے اغوا کرنے کی کوشش کیوں کی گئی تھی؟" میں نے اہانت آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"کاروباری رقابت..."

وہ اپنی بات پوری نہ کر سکا کیونکہ اس بار سلطان شاہ نے پوری قوت سے اس کا جبڑا سہلا دیا تھا۔

"صرف سچ سننا چاہتا ہوں۔" میں نے زہریلے لہجے میں کہا "ورنہ یاد رکھنا کہ موت کی آرزو کے باوجود آسانی سے نہ مر سکو گے۔ تمہارا ایک ایک عضو کاٹ کر الگ کر دوں گا۔"

"خدا کے لیے مجھے جانے دو۔" نشاط روہانسے لہجے میں گڑگڑائی "یہ سب مجھ سے نہ دیکھا جا سکے گا۔"

"آنکھیں بند کر لیجیے آپ۔" سلطان شاہ نے بے رحمانہ لہجے میں کہا۔

"تم لوگ کون ہو؟" آخر نصیر خان نے تھوک نگلتے ہوئے سوال کیا۔

"تمہارے حریف۔" میں نے تیکھے لہجے میں کہا۔ "اب زیادہ دن اس میدان میں تمہاری اجارہ داری برقرار نہیں رہ سکے گی۔ تمہارا باس صرف اسی لیے بار بار بدعہدی کا ارتکاب کرتا ہے کہ وہ خود پردہ نشین ہے جو مہرے ہمارے سامنے لاتا ہے ان کے پٹ جانے کا اسے ذرا بھی ملال نہیں ہوتا لیکن اب ہم اس چوہے کو اس کے بل سے نکال کر سرِ عام رسوا کر کے رہیں گے۔"

"اس بارے میں وہ براہ راست احکام جاری کرتا ہے۔" اس نے ٹھٹکے ہوئے لہجے میں کہا۔

"طریقہ کار کیا ہوتا ہے؟"

"وہ براہ راست مجھے فون پر مطلع کرتا ہے کہ فلاں کھیپ میں شوگر کی کتنی مقدار شامل ہو گی۔ اسی کے مطابق دام وصول کیے جاتے ہیں۔" یہ کہتے ہوئے وہ خاصا خوفزدہ نظر آنے لگا تھا۔

"اس کا مطلب ہے کہ وہ روزمرہ کی دفتری خط و کتابت سے پوری طرح باخبر رہتا ہے؟"

وہ سر ہلا کر رہ گیا۔

"دفتر میں آنے والی لڑکی کے بارے میں تم نے فون پر کس اور بیر والے کو اطلاع دی تھی؟" اسے چند ثانیوں تک سوچنے کی مہلت دینے کے بعد میں نے سوال کیا۔

"اوہ خدایا۔" اس نے دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام لیا۔ اس کے خون آلود چہرے پر کرب و اذیت کی لکیریں ابھر آئیں۔ "میں کس امتحان میں پڑ گیا۔" ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے اس کے اعصاب بکھر کر رہ گئے ہوں۔

"جواب دو۔ ہمارے پاس زیادہ وقت نہیں ہے۔" میں نے اسے دھمکی دی۔

"اتنا کچھ بتانے کے بعد اگر تم نے زندہ چھوڑ دیا تو وہ مجھے معاف نہیں کرے گا۔ پہلے ہی دھوکا کھا گیا تھا، اگر قید بھی ہو جاتا تو میری زبان سے ایک لفظ بھی نہ نکلتا۔" وہ شکست خوردہ لہجے میں بولا۔

"یہ اور بھی اچھا ہے۔" میں نے اس کی حوصلہ افزائی کی۔ "ہم خود سے تو اسے بتانے سے رہے کہ ہمیں معلومات فراہم کرنے والے تم ہو۔"

"میں نے پہلے ہی کہا تھا کہ اسے ہٹا دو۔" وہ نشاط کی طرف اشارہ کر کے بولا۔ "یہ بظاہر میری دوست ضرور ہے لیکن تم ان لوگوں کے طریقہ کار سے واقف نہیں ہو۔ ہو سکتا ہے کہ مجھ پر نگاہ رکھنے کی نیت سے میرے قریب آئی ہو۔"

"یہ تمہارا اپنا معاملہ ہے۔ جا رہے ہو گے تو جاتے ہوئے اس کا

پتا صاف کروا لیا تھا۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔

وہ ایک بار پھر بھڑک کر بولی "نہیں... نہیں مجھے نہ مارنا، میں مرتے دم تک زبان نہیں کھولوں گی۔ میں کسی کی مخبری نہیں کرتی۔ میرا کسی سے کوئی واسطہ نہیں۔"

"ختم کرو۔" میں نے جھلاتے ہوئے لہجے میں نشاط کو ڈانٹا اور وہ سہم کر خاموش ہو گئی لیکن اس کے ہونٹوں کے لرزتے ہوئے گوشے اس کی ابتر حالت کی چغلی کھا رہے تھے۔

"بولو۔" اس بار میں نے نصیر کو ٹوکا۔

"اب اسے دوسرے کمرے میں بھیج دو۔" اس نے گویا تمہید ڈالتے ہوئے کہا۔

"تاکہ تم دوبارہ مجھ پہ حملہ کر سکو؟" میں نے زہریلے لہجے میں کہا۔

"اب کچھ باقی نہیں رہا، مزاحمت کس لیے کروں گا؟" اس کے لہجے میں بے پناہ مایوسی امڈ آئی تھی۔

سلطان شاہ میرے اشارے پر نشاط کو اپنے ہمراہ لے گیا۔

"مجھے کوئی بات ایم ڈی تک پہنچانی ہو تو میں اس نمبر پہ رجوع کرتا ہوں۔" نصیر ہو جانے پر اس نے ایک فون نمبر دہراتے ہوئے کہا۔ "اس نمبر پہ بلیک گن کے کوڈ سے ایک شخص سے بات ہوتی ہے جس کا اصل نام کمال ہے۔ وہ میرا پیغام آگے پہنچا دیتا ہے اور میں نے خط و کتابت کے بارے میں غلط کہا تھا۔ روزمرہ کی ساری خط و کتابت کی ایک نقل میں شام کو دفتر میں بچا کر کے اپنی میز پہ چھوڑ آتا ہوں۔ اگلی صبح وہ نقول دفتر سے غائب ہوتی ہیں۔ اگر ان میں کوئی قابل ذکر بات ہو تو ایم ڈی مجھے فون پہ ہدایات دے دیتا ہے۔"

"یعنی چھٹی کے بعد کوئی دفتر میں داخل ہوتا ہے؟"

"آتا ہی ہوگا ورنہ فوٹو کاپیاں کہاں جاتی ہیں۔ یہ برسوں سے لگا بندھا معمول چلا آ رہا ہے۔" وہ اپنا سینہ رگڑتے ہوئے اداس لہجے میں بولا۔

"اور تم نے اس بارے میں کبھی جاننے کی خواہش محسوس نہیں کی؟"

"شدید خواہش کے باوجود کبھی جسارت نہ کر سکا۔" وہ گہری سانس لے کر بولا۔ "دفتر کا وقت صبح نو سے پانچ تک ہے۔ مجھے سخت تاکید ہے کہ زیادہ سے زیادہ پانچ بج کر دس منٹ پہ دفتر خالی ہو جانا چاہیے اور اگلی صبح نو سے پہلے کوئی بھول کر بھی دوبارہ دفتر کا رخ نہ کرے ورنہ عبرت ناک سزا دی جائے گی۔"

"چوکیدار سے بھی کچھ معلوم نہ ہو سکا؟"

"ہو گیا ہے، کہیں وہ بھی بلیک گن کا تنگ خوار نہ ہو۔"

"نشاط کا کیا جغرافیہ ہے؟"

"دفتر میں کام کرتی ہے چار سال پہلے شادی ہوئی تھی۔ سات روز بعد شوہر نوکری کے سلسلے میں مشرق وسطیٰ چلا گیا۔ وہ بیوی کو بلانے سے کتراتا ہے۔ ہر سال چھٹیوں میں آتا ہے اور ہلاتے دے کر چلا جاتا ہے۔ نشاط کو ضد سی ہو گئی ہے کہ جب تک وہ مستقل طور پر نہیں آئے گا یا اسے اپنے پاس نہیں بلائے گا، وہ نوکری کرتی رہے گی۔ وہ خود کو نہ سہاگن سمجھتی ہے نہ بیوہ۔ بس اسی کشمکش میں گم راہ ہو گئی ہے۔ اس کی ماں کو شاید اپنی بیٹی کے دکھ کا احساس ہے کیونکہ وہ ہفتے عشرے میں ایک آدھ رات کی غیر حاضری پہ اس سے کوئی باز پرس نہیں کرتی۔"

"پھر تمہیں اس پر شبہ کیوں ہے؟"

"حالات۔ جن حالات سے میں دوچار ہوں ان میں اپنے سائے سے بھی خوف آنے لگتا ہے۔ پھر یہ تو اس کی کہانی ہے۔ سچ نجانے کیا ہوگا۔"

"تم اپنے موجودہ حالات سے مطمئن ہو؟"

"جب تک تہی دست تھا ساری باتیں بہت منفی تھیں اور شاندار نظر آتی تھیں، اب یکسانیت اور پابندیوں سے اکتا گیا ہوں لیکن نجات کے سارے راستے بند ہیں۔ میں چلتے پھرتے کسی سڑک کی موت نہیں مرنا چاہتا۔"

"آئندہ تعاون کرو گے؟"

وہ بے جان انداز میں ہنسا۔ "کرنا ہی پڑے گا۔ پہلے ملازمت کے سلسلے میں بلیک میل ہو رہا ہوں اب غداری کے لیے تم ہر وقت دھونس دیتے رہو گے۔"

اس سے تیمن نام ایک فون نمبر معلوم ہوا تھا جو میں نے اس کی تصدیق کے بعد وہیں نوٹ کر لیا۔ اس کے علاوہ بھی اس سے بہت سی کارآمد باتیں معلوم ہوئی تھیں جن میں اہم ترین یہ تھی کہ ایشین سنڈیکیٹ کی آڑ میں کام کرنے والی خفیہ تنظیم کا کوئی اہم ہرکارہ پانچ بجے کے بعد اس دفتر میں ضرور آتا تھا۔

"تم صورت نہیں دکھاؤ گے ابھی۔" اس نے فرمائش کی۔

"حالات۔" میں نے اسی کے انداز میں دہرایا۔ "دکھا بھی دی تو چھپانے کی کیا ضرورت تھی پہلے؟"

پھر میں نے آواز دے کر سلطان شاہ کو بھی واپس بلا لیا۔ اس کی رائے تھی کہ روانگی سے پہلے ان دونوں کو اچھی طرح باندھ دیا جائے لیکن نصیر خان گڑگڑانے لگا۔ ہماری روانگی کے بعد وہ اپنی حالت درست کرنا چاہتا تھا تاکہ کسی اور کو اس کی بپتا کا علم نہ ہو سکے۔ آخر یہ طے پایا کہ فون کے تار کاٹ کر ان دونوں کو

ایک ایسے کمرے میں بند کر دیا جائے جہاں سے وہ تھوڑی دیر بعد آزاد ہو سکیں۔

انھیں کمرے میں بند کر کے ہم دونوں نے اپنے چہروں سے نقاب اتارے اور پھر نصیر خان کے مکان سے نکل کر اندھیرے میں تیزی سے ایک طرف بڑھ گئے۔

"بہر حال کچھ بھی نہ ہوا۔" کچھ دور نکل آنے کے بعد سلطان شاہ نے کہا۔

"بہت کچھ ہوا۔" میں نے خوش دلی کے ساتھ کہا۔ "ضروری نہیں کہ مار دھاڑ کے بغیر کوئی بڑی کامیابی نہ ہو۔"

"میں تو یہ سمجھ رہا تھا کہ بھابی کے ساتھ ہونے والی زیادتی پر تم اس کی کھال گرا دو گے۔"

"اسے نقصان پہنچا ہوتا تو ضرور یہی کرتا لیکن وہ بعد میں بھی ہمارے کام آتا رہے گا۔ اس سے بہت کار آمد باتیں معلوم ہوئی ہیں۔"

"پھر اب کہاں کا ارادہ ہے؟"

"فی الحال ہوٹل۔" میں نے کہا۔ "ہم غزالہ کو بتائے بغیر آئے ہیں وہ پریشان ہو رہی ہو گی۔"

وہ ہنسا۔ "عورت کو میں اسی لیے دُم کہتا ہوں۔"

"یہ کیا بات ہوئی؟"

"دُم کا کوئی مصرف نہیں ہوتا لیکن ہر وقت اس کی فکر ہی کرنا پڑتی ہے۔ بھابی ساتھ نہ ہوتی تو اسی ایک رات میں ہم نجانے کیا کچھ کر گزرتے۔"

"میں تھک گیا ہوں۔ پھر یہ بھی نہ بھولو کہ تمھاری بھابی ہی کی وجہ سے ہم نصیر خان پر ہاتھ ڈالنے میں کامیاب ہو سکے ورنہ میں تو اس دفعہ شاید اسٹین سنڈیکیٹ کا رُخ بھی نہ کرتا۔"

وہ معصومانہ شوخی کے ساتھ ہنسا۔ "حضور میں اپنی نصیحت کیے لیتا ہوں۔ ساری محویت ختم ہوئی سب علاوہ بھابی کے۔"

اگلی صبح کے اخبارات کی چنگھاڑتی ہوئی سرخیاں رات کے واقعات سے بھری ہوئی تھیں۔

شہر کے ایک فیشن ایبل اور صاف ستھرے رہائشی علاقے کی ایک عمارت میں ہولناک آتش زدگی ہوئی تھی جس کی اطلاع ملنے پر آگ بجھانے والا عملہ جائے وقوع پر پہنچا تو اس مکان کے احاطے سے خون میں لتھڑی ہوئی ایک بھیانک لاش دریافت ہوئی جس کا پیٹ بے دردی کے ساتھ چاک کر دیا گیا تھا اور مقتول کی آنتیں نیم پختہ زمین پر بکھری ہوئی تھیں۔

آخری اطلاعات آنے تک آگ کے فلک بوس شعلوں پر قابو نہیں پایا جا سکا تھا۔ اخبارات کے اشاعت کے لیے جانے تک عمارت میں سے ہولناک دھماکوں کا سلسلہ بھی شروع ہو گیا تھا جس کی وجہ سے گرم راکھ، دہکتا ہوا ملبہ اور چنگاریاں دور دور تک اڑنے لگی تھیں لہٰذا آگ بجھانے والوں کو پیچھے ہٹنا پڑا جس کے نتیجے میں ان کی کاروائیوں کا اثر کم ہو گیا۔

عینی شاہدین کے مطابق وہ دھماکے بارودی محسوس ہو رہے تھے اور ان کا تسلسل آتش زدہ عمارت میں بھاری مقدار میں آتشگیر مادوں کے ذخیرے کی نشاندہی کر رہا تھا۔

دوسری خبر چلتی کاروں سے اندھا دھند فائرنگ کے ذریعے شہر کے مختلف علاقوں میں تین نوجوان گداگروں کے قتل کے بارے میں تھی۔ مقتولین میں کئی باتیں مشترک تھیں۔ وہ نوجوان اور صحت مند تھے کیونکہ قامت و جسامت کم و بیش یکساں تھی انھی کے جسموں پر پھٹے ہوئے لباس تھے۔

نامہ نگاروں کے قیاس کے مطابق تینوں وارداتوں کے مجرم ایک ہی تھے کیونکہ ہر واردات ایک ہی انداز میں کی گئی تھی۔ پولیس کی تفتیش جاری تھی لیکن اخبار والوں نے رائے ظاہر کی تھی کہ قاتلوں نے جنون کے عالم میں وہ قتل کیے تھے۔ شاید انھیں اپنے کسی ایسے حریف کی تلاش تھی جس سے وہ خود پوری طرح واقف نہیں تھے لیکن سب جانتا تھا کہ ان کے مطلوب شخص کا حلیہ مرنے والے بدنصیب گداگروں سے ملتا جلتا ہو گا۔ تینوں مرنے والوں میں سے دو ذہنی طور پر قطعی ناکارہ اور بے ضرر تھے۔ اس بنا پر عام رائے یہی تھی کہ وہ تینوں محض ہی مارے گئے ورنہ قاتلوں کو تلاش کسی اور ہی کی تھی۔

کسی حد تک اس رائے کا اعتبار لاشوں سے نکالی جانے والی گولیوں کے تجزیے پر منحصر تھا۔ اگر وہ ایک ہی ہتھیار سے چلائی گئی تھیں تو پولیس اپنی ساری کوششیں ایک ہی سمت میں مرکوز کر دیتی ورنہ وہ تین مختلف معاملات تصور کیے جاتے۔

"یہ تو اودھم برپا کرا دیا آپ نے پورے شہر میں۔" غزالہ نے اخبارات ایک طرف ڈالتے ہوئے تحیر آمیز لہجے میں کہا۔

"جب گروہ بند آپس میں ٹکرانے ہی لگیں تو یہی کچھ ہوا کرتا ہے۔" میں نے مسکرا کر کہا۔

"گروہ بند؟" اس نے حیرت سے کہا۔ "آپ کب سے اس دھندے میں آ گئے؟"

"تمھارے ساتھ کراچی چھوڑتے ہی میرا گروہ بن چکا تھا۔ بڑا دلچسپ ہے کہ ہم صرف تین ہیں اور وہ لاتعداد۔ اور یہ ناجائز عشق ہے۔ شاید یہ معاملہ کچھ زیادہ ہی سنگین صورت اختیار

کر لے گا۔"

"اس سے زیادہ کیا سنگین ہوگا؟"

"بارودی دھماکوں نے مجھے بہت کچھ سوچنے پر مجبور کر دیا ہے۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔

"ہاں۔ یہ تو میں بھول ہی گئی تھی، دھماکوں کا کیا چکر ہے؟"

"وہ یقیناً بارودی دھماکے ہیں، شاید اس عمارت میں اسلحہ اور بارود کے بڑے ذخائر پوشیدہ تھے جو حدت سے پھٹنے لگے۔ یہ لوگ بہت گھناؤنے کاموں میں ملوث نظر آتے ہیں۔"

"یعنی اسلحہ بھی بیچتے ہیں؟"

"جو لوگ ہیروئن جیسے شوق کی سوداگری کرتے ہوں وہ اسلحے کی اسمگلنگ کا خطرہ ہرگز مول نہیں لے سکتے۔ ایک من ہیروئن سے وہ اتنا کما سکتے ہیں جو ٹنوں اسلحے کی اسمگلنگ میں نہیں ملے گا، یہ تو کوئی اور ہی چکر معلوم ہوتا ہے۔"

"مجھے بھی تو کچھ بتائیے نا۔"

"میں نے تمہیں بتایا تھا کہ بین الاقوامی سیمینار کے کھلے اجلاس میں کیا کچھ کہا گیا تھا، شاید وہ سب درست ہی تھا۔ ہیروئن ہمارے ملک کے لیے ایک نیا نشہ ہے۔ اس کی مہلک ٹکنالوجی غالباً قوم صرف کرکے پہلے افغانستان برآمد کی گئی وہاں سے سرحد پار ہمارے گھر پہنچا دیا گیا۔ یہ در اصل ہماری حکومت کے دشمنوں اور غیر ملکی ایجنٹوں کے لیے ایک کھلا انعام ہے جب لے لو اور اس کی تنظیم اس انعام سے فیضیاب ہو رہی ہے تو اسے فریق ثانی کے مفاد میں بھی کام کرنا پڑے گا۔ مجھے شبہ ہے کہ اس ویران عمارت میں جو اسلحہ آگ کی زد میں آیا ہے کسی مناسب موقع پر یہاں افراتفری اور انتشار پھیلانے کے لیے جمع کیا گیا تھا۔"

"لیکن آپ نے اسے تباہ کر دیا۔" وہ فخریہ لہجے میں بولی۔

"فخر کرو عزرا اللہ، یہ رونے کا مقام ہے۔ تنظیم کے ڈیلر کو ہینک بھی مل گئی تو میں زندہ نہ رہ سکوں گا، وہ بہت رسوخ کے ملک میں، معاشرے میں باعزت مقام رکھتے ہیں، سکندر کی تمہیں یاد ہی ہوگا۔ اس وسیع مافیا سے ٹکرانا آسان نہیں ہے۔ اب اسلحے اور ہیروئن کے تعلق کے بارے میں میں جانتا ہوں لیکن پورے ملک میں ہر ایک اسلحے کی اسمگلنگ کا سیدھا سا معاملہ سمجھے گا۔"

"آپ کسی سرکاری ایجنسی کے ذمہ دار افسر کو اعتماد میں لے سکتے ہیں؟" وہ بولی۔

"اور اس کے چند ہی گھنٹوں کے اندر میری کھوپڑی میں چند تولے پگھلا ہوا سیسہ اتار دیا جائے گا... تم یہ کیوں بھول رہی ہو کہ یہ لوگ تمہارے تصور سے کہیں زیادہ بااثر ہیں۔ ہر حلقے میں اعلیٰ درجے کے محب وطن شہری سمجھے جاتے ہیں۔ وفتروں کا کام اپنا لگا بندھا طریقہ کار ہے۔ وہاں معلومات ایک شخص تک محدود رکھ کر کوئی کارروائی نہیں کی جا سکتی۔ فائل بنتی ہے اور بہت سے ہاتھوں سے گزرتی ہے ان ہی میں سے کوئی ہاتھ بکا ہوا ہوتا ہے اور یوں ہر مخلصانہ کوشش ناکام ہو جاتی ہے۔ مجھے راستے سے ہٹانے کے بعد وہ اس وقت تک محفوظ و مامون رہیں گے جب تک ان کی صفوں میں کوئی دوسرا باغی پیدا نہیں ہوتا۔ ان کا نظام تم نے دیکھ ہی لیا کہ پوری کوشش کے باوجود اسے قوم میرے لیے محض ایک خواب بنا ہوا ہے۔"

"مجھے حیرت ہے کہ پھر باقی لوگ کیسے محفوظ بنے ہیں؟"

"ہر شخص اپنے مفاد کے پیچھے دوڑ رہا ہے اس سے آگے ہر ایک، خواہ وہ مجرم ہی کیوں ہو، محب وطن ہوتا ہے۔ ہیروئن کے سوداگر سمجھ رہے ہیں کہ وہ اپنے مفاد کے لیے کام کر رہے ہیں۔ سازشیں اور ہیروئن دلچسپیاں ان کی نگاہوں سے اوجھل ہیں۔ اگر انہیں عقل آجائے تو شاید وہ آج ہی راہ راست پر آجائیں لیکن دولت کی بے پناہ ریل پیل نے ان کی آنکھوں پر پردے ڈال دیے ہیں۔"

"میں نے کسی سے سنا تھا کہ ہماری حکومت منشیات فروشی پر ظلم کرتی ہے۔ یہ ہمارے ملک کے لیے زر مبادلہ کماتے ہیں اور پھر مغرب کی نئی نسل کو نت نئے نشوں کے سرور میں الجھا کر ان سے اپنا صدیوں پرانا انتقام بھی لے رہے ہیں۔" وہ میری گفتگو سے متاثر ہو کر بولی۔

"یہ خام خیالی ہے۔ وہ اپنا سرمایہ غیر ملکوں میں رکھتے ہیں اس کا تھوڑا سا حصہ کالا دھن بن کر ملک میں آتا ہے تو معیشت کو استحکام دینے کے بجائے تباہ کرنے لگتا ہے۔۔ اور انتقام کی بات کرو تو ذرا کامران کو بھی یاد کر لو، وہ کون سے مغرب کا شہری ہے، اب تو گلی گلی ہیروئن بکنے لگی ہے۔ یہ نشہ مغرب تک تو بعد میں پہنچتا ہے پہلے اپنی گزرگاہوں پر تباہیاں بکھیرتا چلا جاتا ہے اور یہ راستے ہمارے گھروں کے دالان سے گزرتے ہیں۔"

"تو یہ چکر یوں ہی چلتا رہے گا؟" اس کے لہجے سے پھر مایوسی ابھر آئی۔ نہ جانے کامران کے نام کا اثر تھا یا میری باتوں کا۔

"شاید نہیں۔" میں نے پُر یقین لہجے میں کہا۔ "اب تک ساری کوششیں باہر سے ہو رہی تھیں۔ اب میں اندر سے ریخ کنی پر تل گیا ہوں۔"

"لے۔ تو ہی تھا تو ہیروئن نہیں بیچتا ہوگا۔"

"چھوٹے موٹے بے شمار لوگ ہیں لیکن میں نے اس تنظیم

کو بہت قریب سے دیکھا ہے۔ اپنے ذہین اور طریقۂ کار کے سبب عملاً وہ منشیات کی دنیا کا بے تاج بادشاہ ہے جس دن وہ تباہ ہوا سارے خود ورنا جر چوہوں کی طرح اپنے بلوں میں دبک جائیں گے۔"

"نصیر خان بھی اس کی نشاندہی نہ کر سکا۔" وہ تاسف آمیز لہجے میں بولی۔

"وہ تو شاہد ہے۔ لوٹ کے وجود سے بھی لاعلم ہے۔ وہ بہت نچلے درجے کا آدمی ہے لیکن بہت سی کام کی باتیں معلوم ہوئی ہیں اس سے۔"

"ان تین ناموں سے کوئی بات نہیں بنتی ہے؟"

اور میں چونک پڑا۔ "تم نے خوب یاد دلایا۔ تھوڑی سی بھیڑ بھاڑ کا موقع ملا ہے تو اسے ضائع نہیں کرنا چاہیے۔"

"کیسی بھیڑ بھاڑ؟" اس نے حیرت سے پوچھا۔

"نصیر خان سے ملنے والے دو نام میرا نشانہ بنیں گے۔" میں ہنستے ہوئے بولا۔ "کمال کا فون نمبر میرے پاس ہے۔ دوسرے کا نام خالد ہے۔ اس آتش زنی کے سلسلے میں پولیس بہت پریشان ہو گی۔ دو نام میں فراہم کیے دیتا ہوں۔ وہ پکڑے جائیں گے تو لوٹ کو ضرور تشویش لاحق ہو گی۔"

"لیکن کیسے؟" میری تجویز اس کی سمجھ میں نہ آسکی۔

"آئی جی کو ایک گمنام فون کیے دیتا ہوں کہ کمال اور خالد کو آتش زنی اور اسلحے کے بارے میں بہت کچھ معلوم ہے۔ اسی سلسلے میں مخالفت نہ کیے کی بنا پر میں نے گدا گروں کو ہلاک کیا تھا لیکن ان لوگوں کا معلوم دشمن ان کی نگاہوں سے بچ کر بھاگ نکلا۔ ان کے ذخیرے کو تباہ کرنے میں کامیاب ہو گیا۔ پولیس ان کو پکڑ کر تفتیش کرے گی تو دونوں ہی بول پڑیں گے۔ چھوٹے مجرموں کا معاملہ ہے لہٰذا اپنے سر سہرا باندھنے کے لیے کوئی مخبری کا ذکر نہیں کرے گا اور لوٹ کو بوکھلا کر رہ جانے گا۔"

"واقعی بہت اچھی تجویز ہے لیکن معلوم ہوتا ہے کہ آپ نے اس پر پہلے غور نہیں کیا۔"

"یہ کیسے اندازہ لگا لیا تم نے؟"

"اس طرح تو آپ کراچی آنے والی سارا کی ہیروئن پکڑوا سکتے تھے۔"

"وہ پورا انتظام بہت محفوظ ہے جب تک مال میری بائیں کسی آدمی کی تحویل میں نہ آنے والا۔ مجھ کچھ معلوم نہیں ہوتا کہ شہر میں کس راستے سے کتنا مال آرہا ہے۔"

پھر میں اس کے کمرے سے اٹھ گیا۔ میرے پاس وقت کم تھا میں اپنا کام نمٹانے کے بعد جلد از جلد کراچی روانہ ہونا چاہتا تھا

تاکہ حالات خراب ہونے سے پیشتر دوبارہ اپنی جگہ سنبھال سکوں۔

◆

سلطان شاہ میری تجویز سن کر جھوم اٹھا۔ "بس لیے کام بیٹھتے ہیں تو میرا دل لگتا ہے کہ فون کمال سے کر دیا گیا ہے؟"

"ٹیلی فون ایکسچینج سے نمبر لے کر باہر چلیں گے۔"

پھر ایک جگہ دھڑکا بھی ہو جائے گا۔ اخبار میں تو بڑا دھوم دھڑکا ہے تم نے کارنامے کا اپنی آنکھوں سے بھی دیکھ لوں گا!

ڈائریکٹری سے آئی جی، ڈی آئی جی اور دو تین دوسرے اعلیٰ افسران کے فون نمبر لے کر ہم ہوٹل سے باہر آگئے۔ تھوڑی ہی فاصلے پر جنرل پوسٹ آفس تھا جس نے نمبر ڈائل کرنے شروع کیے تو پولیس کے اعلیٰ افسران میں سے کوئی بھی دفتر میں موجود نہیں تھا آخر میں نے ماڈل ٹاؤن پولیس اسٹیشن کا نمبر ملا کر انچارج کو وہ معلومات فراہم کیں تو اس کا بد اخلاق لب و لہجہ میرے لیے قابل رشک تھا۔

وہ بے چارہ گفتگو کو طول دینے کا متمنی تھا لیکن میں پولیس کے مضمرات سے آگاہ تھا۔ ہمارا ملک لاکھ پسماندہ سہی لیکن پولیس والوں کے مطالبے پر شاید ٹیلیفون والے انہیں اس بوتھ کا سراغ فراہم کر ہی دیتے جہاں سے میں بات کر رہا تھا لہٰذا میں نے کام کی بات پوری کرتے ہی ریسیور کریڈل سے لٹکا دیا۔

اس کام سے فرصت کر ہم ٹیکسی کے ذریعے جائے واردات کی طرف روانہ ہو گئے۔

میرا خیال تھا کہ جلتی ہوئی عمارت سے چند فرلانگ دور روک لیا جائے گا لیکن وہاں تو دور تک راستہ بند تھا جیسے میں ادھر راستوں میں انسانوں کے سر ہی سر نظر آرہے تھے فضا میں دھواں اور بارود کی بو رچی ہوئی تھی۔

کرایہ ادا کر کے ہم آگے بڑھتے تو ایسا معلوم ہوا جیسے سارا لاہور لوٹ کی سیہ بختی کی ابتدا کا تماشا دیکھنے وہاں آگیا ہو۔

رفتہ رفتہ ہجوم ناقابل عبور ہوتا چلا گیا لیکن ہم لوگوں کے تبصروں کی پروا کیے بغیر کندھوں اور کہنیوں سے راستہ بناتے آگے بڑھتے ہی رہے اور آخر کار وہ عبرتناک منظر نگاہوں کے سامنے آہی گیا۔

پوری وسیع عمارت جلنے کے بعد ڈھیر ہو چکی تھی بعض جگہ ملبہ سطح زمین سے بھی نیچے نظر آ رہا تھا ہر طرف سرخ انگارے نظر آرہے تھے اور بلند ہونے والے کالے بادلوں کے ساتھ کثیف دھواں اگلتے ہوئے ملبے پر پانی پھینک رہے تھے۔ پولیس کی بھاری نفری نے ملبے کے گرد وسیع گھیرا ڈال رکھا تھا اس گھیرے میں بہت سی فوجی گاڑیاں اور وردیاں بھی نظر

آ رہی تھیں۔ شاید اسلحہ اور بارود کی موجودگی کی بنا پر شہری حکام نے فوجی ماہرین کی مدد طلب کرلی تھی۔

میری نگاہیں پُرشکوہ عمارت کے غلیظ ملبے پر جمی ہوئی تھیں مگر کان گرد و پیش کے تبصروں پر لگے ہوئے تھے۔

لوگ جو کچھ کہہ رہے تھے اگر وہ سچ ہی تھا تو قدرت نے میرے ہاتھوں ایک بڑا کام انجام دلوایا تھا۔ لوگوں کے کہنے کے مطابق دھماکوں سے پورا علاقہ لرز اٹھا تھا، دو کمزور مکان گر گئے تھے۔ شیشے تو جانے کتنے مکانات کے ٹوٹے تھے۔

یہیں وہاں کھڑے چند ہی منٹ گزرے ہوں گے کہ اچانک خوابیدہ ملبے میں ایک ہولناک دھماکا ہوا، سیاہ ملبے اور دھوئیں کی ایک طویل و عریض چادر فضا میں اٹھتی چلی گئی اور مجمع میں سے بھگدڑ مچ گئی۔ میں سلطان شاہ کا ہاتھ تھامنے کے لیے پلٹا تو اس کا دور دور تک کوئی پتا نہیں تھا۔

اس بھگدڑ میں سلطان شاہ کو تلاش کرنے کی کوشش حماقت کے مترادف ہوتی لہٰذا میں نے بھی وہ مخدوش جگہ چھوڑ دی، میرے ذہن میں نہ رہ کر یہی سوال چبھ رہا تھا کہ اسے ٹو سے تعلق رکھنے والا اس عمارت میں اسلحہ اور بارود کی موجودگی کا کیا مطلب تھا؟

میں نے اسلحہ کی غیر قانونی تجارت کے پہلو پر بہت غور کیا۔ لیکن وہ نقطہ کسی بھی طرح فٹ ہوتا نظر نہیں آیا، بات سرپھیر کر دیکھنے کی نظر زنی بھی کرے اسے ٹو جیسا تھا او رمنظم آدمی جب ہیروئن کی تھوڑی سی مقدار اسمگل کر کے کروڑوں کا نفع حاصل کرنے پر قادر تھا تو اسے کیا ضرورت تھی کہ وہ اسلحے کی اسمگلنگ کا یہ خطرناک اور طرف ہوتا۔

بظاہر امکان یہی نظر آرہا تھا کہ اسے ۔ٹو کو اپنی خواہش کے برعکس کسی دوطرفہ سمجھوتے کے تحت اسلحے کے معاملات میں ملوث ہونا پڑا ہوگا۔ میں نے بذات خود اس ویران عمارت کا جائزہ لیا تھا لیکن اندرونی حصوں میں کہیں بھی ایسے آثار دریافت کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکا تھا جن سے پتا چلتا ہو کہ وہ عمارت کسی کے استعمال میں رہی ہو۔ خاص طور پر فون پر ٹنے ہوئے مکڑی کے جالے تو یہی ظاہر ہو رہا تھا کہ مہینوں سے کسی شخص نے اس عمارت میں قدم رکھنے کی جرأت نہیں کی تھی۔

اے ۔ٹو جو کوئی بھی تھا بہت ذہین اور مضبوط اعصاب والا تھا۔ میرے ہاتھوں سکندر علی مارا گیا، پھر شفاخان نے خودکشی کرلی، اس کی حویلی سے فوجی حکام نے ایم۔ ٹی۔ قسم کی ہینڈ بم برآمد کرلیا جس کے نتیجے میں بالائی سطح پر مواصلاتی رابطہ کٹ کر رہ گیا لیکن اے ۔ٹو ثابت قدمی کے ساتھ اپنے کام میں مشغول رہا۔

اب لاہور میں اس کے خلاف کیے بعد دیگرے وارداتوں کا آغاز ہو گیا تھا۔ فون والی ویران عمارت کا رکھوالا مجھ سے خلاف مزاحمت کرتے ہوئے اپنے ہی چاقو سے بری طرح زخمی ہو کر ہلاک ہو گیا۔ عمارت کو میں نے نذر آتش کر دیا اور اس آتش زنی کے نتیجے میں نہ صرف عمارت خاک ہوتی او راسلحہ تباہ ہو گیا بلکہ مقامی حکام بھی اس عمارت سے تعلق رکھنے والوں کی طرف متوجہ ہو گئے ہوں گے۔

دوسری طرف عنبر ملازمت کی تلاش میں براہ راست ایشین سنڈیکیٹ لمیٹڈ کے دفتر جا پہنچی، اس ادارے سے یقینی طور پر اسے ٹو کے وسیع مفادات وابستہ تھے لہٰذا وہاں کا کرتا دھرتا جنہیں کے بارے میں بہت محتاط تھا، عنبر اسے اپنی طرف سے مطمئن کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکی اور نصیر خان نے ایک مشکوک لڑکی کے بارے میں کمال یا جلیل کو اطلاع دے دی اور وہ اطلاع یقینی طور پر مختلف مراحل سے ہوتی ہوئی اے ۔ٹو تک ضرور پہنچی ہوگی کیونکہ اس کا نظام ایسا تھا کہ وہ کسی نہ کسی طرح چھوٹی سے چھوٹی بات سے بھی باخبر رہتا تھا۔

پھر عنبر کے اغوا کی کوشش ہوئی جسے سلطان شاہ کی بے باکانہ مداخلت نے بری طرح ناکام بنا دیا۔ اس کے ہاتھوں پٹنے والے نے اشتعال کے عالم میں تین ایسے غیر متعلق آدمیوں کو ہلاک کروا دیا جو لمبے قد و قامت اور بھٹے ہوئے لباس کی بنا پر سلطان شاہ سے مشابہ تھے۔

پھر ایشین سنڈیکیٹ لمیٹڈ کا عملی سربراہ نصیر خان ہماری نظر میں آگیا۔ وہ اے ۔ٹو سے واقف نہیں تھا لیکن یہ ضرور جانتا تھا کہ وہ جن لوگوں کے لیے کام کر رہا تھا وہ اپنی صفوں میں کسی ایسے آدمی کا وجود برداشت کرنے کے عادی نہیں تھے جس کی وفاداری پر انہیں ذرا بھی شک ہو۔ خود مجھے بھی طارق مرحوم کے معاملے میں اسے ٹو کے سنگدلانہ فیصلوں کا تجربہ ہو چکا تھا لہٰذا نصیر خان کی طرف سے مجھے پورا یقین تھا کہ وہ کسی بھی صورت میں میری مداخلت اور دباؤ پر اس کا معاملہ اپنی ذات سے آگے نہیں بڑھنے دے گا۔

اے ۔ٹو کے مفادات پر آخری ضرب لگاتے ہوئے میں نے پولیس کے محکمے کو بھی شریک بنا لیا تھا اور نصیر خان سے ملنے ... قتل و غارت گری کی وارداتوں کے حوالے سے پولیس تک پہنچا دیے تھے۔ مجھے پورا یقین تھا کہ متعلقہ پولیس افسر نے اپنی فرض شناسی کا مظاہرہ کرتے ہوئے ساتھ ہی میں دونوں کو دھر لیا ہوگا۔ فون نمبر کے حوالے سے کمال تک رسائی بہت آسان تھی اور خالد غالباً لاہور کا کوئی مشہور غنڈہ تھا۔ انہیں تحویل

ضمار کرتا ہے... یہ تم نے کیسے کہہ دیا کہ میں اپنی طرف متوجہ کر بیٹھا ہوں؟"

"اس کے بعد وضاحتی آدمی جو پکڑے گئے ہیں؟"

"میں تو ان کے وجود سے بھی لاعلم تھا۔" میں نے اس کی دلیل سن کر پرسکون لہجے میں جواب دیا۔ "غزالہ کے معاملے میں وہ سامنے آئے اور کیفیت یہ کہ وہ دفتر کو پہنچ گئے تھے، اس میں میرے کسی نقصان دہی کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ ساری توجہ غزالہ کی تلاش پر مرکوز رہے گی، اس کے بارے میں محتاط رہنا ہوگا۔"

"کیوں نہ نصیر خان کا ردِ عمل دیکھا جائے؟" سلطان شاہ نے کہا۔ "اب تک تو وہ بھی ان دونوں کے حشر سے باخبر ہو چکا ہوگا۔"

"وہ یقیناً خوفزدہ ہوگا۔" میں نے کہا۔ "اگر کسی کو یہ بھنک بھی مل گئی کہ مرنے والوں کی نشاندہی نصیر خان نے کی تھی تو اس کا انجام بھی مختلف نہ ہوگا۔"

"بات کر لو، احتیاط کے لیے لازمی رہے گی۔"

"لیکن اس وقت وہ دفتر میں ہوگا۔ ہو سکتا ہے کہ دفتر کا فون دس کی لائنوں پر ٹیپ ہوتا ہو۔ ایسا ہوا تو وہ بے موت مرجائے گا۔" میں نے کہا۔

"گفتگو ترکیب سے شروع کرنا۔ خطرہ ہوا تو وہ اجنبی بنا رہے گا ورنہ کھل کر بات کرے گا۔" اس وقت سلطان شاہ کا ذہن واقعی خوب کام کر رہا تھا۔

لاہور چھوڑنے سے پہلے ایک بار نصیر خان سے بات کر لینے میں کوئی مضائقہ نہیں تھا۔

نیچے جا کر میں نے کاؤنٹر کے بجائے ایک طرف لگے ہوئے پبلک فون سے ایشین سنڈیکیٹ لمیٹڈ کا وہ نمبر ڈائل کیا جو میرے قیاس کے مطابق براہِ راست نصیر خان کے فون پر ہونا چاہیے تھا۔

دوسری طرف سے حسبِ توقع نصیر خان نے ہی ریسیور اٹھایا۔

"جن آدمیوں نے لڑکی پر ہاتھ ڈالنے کی کوشش کی تھی، ان کا انجام تم نے دیکھ ہی لیا ہوگا۔" میں نے بدلی ہوئی آواز میں ہلکی سی غراہٹ کے ساتھ کہا۔

"اوہ، تم کون ہو؟" اس کی آواز سے گھبراہٹ مترشح تھی۔ "ہم تک کبھی نہ پہنچ سکو گے۔ نقابوں کی کوئی شناخت نہیں ہوتی۔"

"پہیلیاں نہ بجھاؤ، کھل کر بات کرو۔ بہت ممکن ہے تم کن کے انجام کی بات کر رہے ہو؟"

اس کی طرف سے اشارہ مل گیا تھا، پھر بھی میں نے وضاحت مناسب سمجھتے ہوئے پوچھا۔ "تمہیں یقین ہے کہ تمہارا فون ٹیپ نہیں کیا جا رہا؟"

"مطمئن رہو... ایسی کوئی بات نہیں ہے۔"

"رات تم نے کہاں اور خالد کی نشاندہی کی تھی، میری خبر پر پولیس نے دونوں کو پکڑ لیا مگر صبح سویرے انہیں حوالات میں زہر دے کر ہلاک کر دیا گیا۔"

"اوہ۔" اس کی متعجب آمیز آواز سرگوشیانہ ہو گئی۔ "تمہیں کیسے علم ہوا؟"

"بازار میں ضمیمہ بک رہا ہے، خرید کر پڑھ لو۔" میں نے کہا۔ "یہ یاد رکھنا کہ تمہاری معمولی سی حماقت یا لغزش تمہیں بھی اسی انجام سے دوچار کر سکتی ہے۔"

"میں سمجھتا ہوں، بار بار اسے دہرانے کا کوئی فائدہ نہیں۔" دوسری طرف سے خشک لیکن مؤدبانہ لہجے میں کہا گیا۔ "خود میری اطلاع ایسا کچھ نہیں پوشیدہ ہے کہ تم ہم لوگوں کی گرفت میں ضرور آؤ۔ اس سلسلے میں میں تمہیں ہوشیار کرنا چاہتا ہوں، وہ لڑکی تمہارے لیے دشواریاں پیدا کر سکتی ہے۔"

"کون لڑکی، جو تمہارے ساتھ تھی؟"

"جی نہیں۔" ہلکے سے طنز کے ساتھ کہا گیا۔ "جسے تم نے میرے دفتر میں ملازمت حاصل کرنے بھیجا تھا۔"

"مجھے معلوم ہے لیکن تم ہی نہیں، تمہارے دفتر کے لوگ بھی پہچان سکتے ہیں؟"

"میرا دفتری عملہ ان سب جھمیلوں سے لاتعلق ہے لیکن تم ہمارے کام کی نوعیت سے بخوبی واقف ہو۔ میرے دفتر میں ایک ایسا ننھا سا اور خودکار کیمرہ خفیہ طور پر نصب ہے جس کے ذریعے میں اپنی میز کی دراز میں لگا ہوا بٹن دبا کر کسی بھی ملاقاتی کی تصویر لے سکتا ہوں اور اس کے فرشتوں کو بھی علم نہیں ہو پاتا۔ ہمیں مشتبہ لوگوں کے بارے میں ہمیشہ محتاط رہنا پڑتا ہے۔ میرے لیے وہ لڑکی مشکوک تھی اور میں نے اس کی تصویر لے لی تھی۔"

"تم اسے ضائع کر سکتے ہو؟" اس کے انکشاف پر میں نے اپنے وجود میں خوف کی ایک سرد سی لہر سرایت ہوتی ہوئی محسوس کی۔

"دفتر بند ہونے کے بعد جو شخص کاغذات کی فوٹو کاپیاں لے جاتا ہے وہی کیمرے سے فلم بھی لے جاتا ہے۔ وہ فلم کل شام ہی کسی اور کے قبضے میں جا چکی تھی۔ میں نے آج آتے ہی کیمرہ چیک کیا تو اس میں نیا رول موجود تھا۔ اس تصویر کی بنیاد پر سب جانے پر اس کی تلاش شروع ہو سکتی ہے۔"

"تم کہہ سکتے ہو کہ وہ تصویر کسی اور کی تھی، معاملہ دب جائے گا۔" اس وقت میں حقیقی طور پر ذہنی دباؤ میں آ گیا تھا۔ اس

# موت کے سوداگر

اقلیم علیم

مہربان
بیک لخت مہربان ہیں
مگر ان کا نشانہ خطا بھی
ہو جاتا ہے، ہم روشنی جس کا یہ
کہ ہماری مار ہے اور اس کا نشانہ کبھی
خطا نہیں ہوتا۔ موت کی سوداگری
کرنے والے ان بین الاقوامی قاتلوں کی ہولناک
داستان جو ستمگر طاقت و اقتدار کی بساط
الٹ کر ملتے ہیں، تھپکے سہانے ہیں۔ ان سفاک
اور درندہ صفت مہرباوں کا آلۂ کار بننے والے
ایک پرعزم نوجوان کی ولولہ انگیز سرگزشت
جس نے اپنے ضمیر کی آواز پر لبیک کہہ کر ظہور
جو موت کے ناخداؤں کو للکارا اور دہشت و
انتقام کی ہر بنیاد کو جڑ سے اکھاڑ کر ان
کے قدم اکھاڑ دیے۔ اپنے دامن میں اندر
کی ان گنت کہانیاں سمیٹے ہوئے پل پل
رنگ بدلنے والی ایک انوکھی
کہانی۔

حقیقت سے زیادہ فکر انگیز سسپنس کا ایک سنسنی خیز سلسلہ

"اس بے چاری کو اچانک ہی یہ رقعہ اپنی جیب میں ملا۔ بجائے پولیس کی حرکت تھی۔ اس کی سنگین غلطی ہے کہ اس نے کسی کو باخبر نہیں کیا اور خود ہی اس محترم خاتون کے سر سے برقع اتارنے کی احمقانہ کوشش کا ارتکاب کر بیٹھی۔ آپ چاہیں تو اس حرکت پر اس کے خلاف سخت ترین تادیبی کارروائی کی جا سکتی ہے جس کا انجام ملازمت سے برطرفی بھی ہو سکتا ہے۔" وہ معذرت کرتا رہا۔ انہوں نے تھوڑی سی گرمی دکھانے کے بعد معاملہ رفع دفع کر دیا۔

اس ایئر ہوسٹس کو کسی مسافر نے نہایت چالاکی کے ساتھ اپنا آلۂ کار بنایا تھا۔

میں واپس اپنی جگہ آ بیٹھا لیکن میرے ذہن پر تشویش طاری ہو چلی تھی۔ اس رقعے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس جہاز میں ابھی تک کوئی پر اسرار مسافر موجود تھا۔ گمان غالب تھا کہ اسے قصر بھی کی بنیاد پر غزالہ کی ہلاکت کی دوسری تفاصیل کو اس نے دیکھ لیا تھا لیکن برقعے کی نقاب کے باعث اس کا چہرہ دیکھنے میں کامیاب نہیں ہو سکا تھا لہٰذا اس نے رقعے کے ذریعے جہاز کے عملے کو غزالہ کی طرف متوجہ کرنے کی کوشش کی۔ اس کا چھوٹا سا منصوبہ اس قدر مضبوط تھا کہ جہاز اور مسافروں کے تحفظ کے لیے عملے کی طرف سے کارروائی ناگزیر سمجھی جاتی۔ مگر ایئر ہوسٹس جوش میں ایک بے ضابطہ حماقت کر بیٹھی جس کی بنا پر نہ صرف رقعہ لکھنے والے کا منصوبہ ناکام ہو گیا بلکہ ہمارا راز بھی پیچیدہ ہو رہی کارروائی سے گلو خلاصی ہو گئی کیونکہ اپنی ناکام کوشش کے باوجود ایئر ہوسٹس نے یہ یقین کر لیا تھا کہ برقعے میں مرد نہیں، کوئی عورت ہی سفر کر رہی تھی۔

میرا ذہن مسلسل اسی گتھی میں الجھا رہا اور آخر کار میں اس نتیجے پر پہنچا کہ جس کسی نے بھی وہ حرکت کی تھی وہ اسی سمت میں بیٹھا ہوا تھا جدھر جیفری نامی ایئر ہوسٹس سروس کر رہی تھی۔ دوم یہ کہ وہ شخص ایسی جگہ پر بیٹھا ہوا تھا جہاں سے وہ براہ راست غزالہ پر نگاہ رکھ سکتا تھا۔

میں نے غزالہ کے ساتھ اپنی جگہ تبدیل کر لی۔ اب غلط سمت میں سمت والی نشست پر آ گیا۔ غزالہ میرے اور سلطان شاہ کے درمیان آ گئی۔ اس زاویے سے براہ راست اور مسلسل غزالہ پر نظر رکھنا صرف ایک ہی مسافر کے لیے ممکن تھا۔ جو ہماری ہی قطار میں راہداری کے دوسری طرف بیٹھا ہوا تھا لیکن وہ تیرہ چودہ برس کا ایک معصوم سا لڑکا تھا۔

سیٹ نمبر ۲۲ بی والے اس لڑکے کے علاوہ بائیں طرف کی اگلی تین قطاروں والی نشستیں ضرور ایسی تھیں کہ وہاں بیٹھے ہوئے مسافر حسب مرضی سر گھما کر میری طرف دیکھ سکتے تھے۔

چند منٹ بعد میں نے اگلی نشست کے ایک مسافر

لڑکوں نے پیچھے گھما کے دیکھا۔ بڑے شیشوں والی عینک کے پیچھے اس عورت کی نگاہیں جونہی میری نگاہوں سے ٹکرائیں، اس کے چہرے پر لمحہ بھر کے لیے تحیر کے آثار نمودار ہونے پھر اس کا چہرہ دوبارہ اپنی نشست کی پشت گاہ کی اوٹ میں روپوش ہو گیا۔

غالباً برقع پوش عورت کی جگہ میری موجودگی اس کے لیے حیران کن ثابت ہوئی تھی۔ ترشے ہوئے بالوں کے نیچے میک اپ کی تہ میں سنوارا ہوا اس کا چہرہ خاصا دلکش تھا، عمر تیس کے لگ بھگ رہی ہو گی لیکن اس کے چہرے کے کسی نقش سے بھی ایسی تجربہ کاری کا اظہار نہیں ہو رہا تھا جو مجھے ہونے جرائم پیشہ لوگوں کا خاصہ ہوتی ہے۔

"میں بھی اس عورت کی طرف سے الجھن میں ہوں۔" عزالہ کی دھیمی آواز سن کر میں چونک پڑا۔ وہ میری طرف جھکی ہوئی تھی اور شاید اس نے میری حرکت عمل بھی بھانپ لی تھی۔

"تو مجھ سے ذکر کیوں نہیں کیا؟"

"سوچ رہی تھی کہ محض اتفاق ہی نہ ہو۔ صورت سے سیدھی سادی معلوم ہوتی ہے لیکن اس کا چہرہ مجھے کچھ شناسا لگ رہا ہے۔ اس نے کتنی بار مڑ کر جارحانہ انداز میں پچھلی نشستوں پر نگاہ دوڑائی تھی؟"

"کہاں دیکھا تھا اسے؟" میں نے سوال کیا۔

"میرا خیال ہے کہ اس نے اپنے بال مختلف انداز میں بنائے ہوئے ہیں اور آنکھوں پر عینک بھی اضافی ہے۔ اگر یہ دو تبدیلیاں نہ ہوں تو مجھے یاد آجاتا کہ اسے کہاں دیکھا تھا۔"

"سنڈیکیٹ کے دفتر میں بھی تم نے لڑکیوں کی موجودگی کا ذکر کیا تھا۔" میں نے اسے یاد دلایا اور وہ چونک پڑی۔

"یاد ہو گئی۔" وہ پرجوش لہجے میں بولی۔ "اس قدر سامنے کی بات ذہن میں نہیں آرہی تھی۔ اسے ایک آدھ بار ایک کو گیارہ تکتے ہیں۔ اسے میں نے وہیں دیکھا تھا۔ مسز مراد کے نام سے تعارف ہوا تھا اس سے۔"

میرے لیے وہ انکشاف پریشان کن تھا۔

ان لوگوں نے پچھلے چند ہفتوں میں ہمارے ہاتھوں جو نقصانات اٹھائے تھے ان کی بنا پر اگر وہ عزالہ کی تلاش میں اپنے سارے وسائل بھی جھونک دیتے تو مجھے حیرت نہ ہوتی۔ یہ بات بھی قرین قیاس تھی کہ عزالہ کے اغوا میں ناکامی کے بعد انہوں نے لاہور سے روانہ ہونے والی پروازوں کے مسافروں کی نگرانی شروع کرا دی ہو لیکن میری سمجھ میں یہ بات نہ آسکی کہ مکمل پردے کے باوجود وہ لوگ عزالہ کی طرف کیوں کر متوجہ ہوئے اور پھر اس پر شاید تنہا ایک ایسی عورت کو سوار کرا دیا جسے پہچان لینا عزالہ کے لیے دشوار نہ ہوتا جبکہ نصیر خان کی اطلاع کے مطابق ان لوگوں نے عزالہ کی تصویر بھی حاصل کر لی تھی۔ اور تصویر کی مدد سے ان کا کوئی بھی جہاندیدہ اور تجربہ رسیدہ ایجنٹ ہر کارہ عزالہ کی تلاش کی مہم جاری رکھ سکتا تھا۔ اس کام کے لیے مسز مراد کا انتخاب میری سمجھ سے بالاتر تھا۔ کافی دیر تک مسلسل سوچ بچار کے بعد میرے ذہن میں آخر کار ایک واضح سی تصویر بن ہی گئی۔

سنڈیکیٹ کے سوداگروں کے لیے مالی وسائل کی کوئی کمی نہیں تھی اور وہ اپنے مفادات کی راہ میں آنے والی ہر رکاوٹ کو پوری قوت کے ساتھ مٹا دینے کی صلاحیت رکھتے تھے لہٰذا پے در پے نقصانات کے بعد جب انہوں نے اندازہ لگا لیا کہ عزالہ اور اس کے ساتھی ان ناکامیوں کے پس پشت کام کر رہے ہیں تو انہوں نے رسل و رسائل کے دیگر ذرائع کے علاوہ اپنے کارندوں کی ایک ٹولی ہوائی اڈے پر بھی مامور کر دی۔

یقینی طور پر اس ٹولی کے ہر شخص کو عزالہ کی تصاویر فراہم کی گئی ہوں گی لیکن ان کے ذہن رسا نے اس نکتے کو بھی فراموش نہیں کیا تھا کہ عزالہ بھیس بدل کر انہیں جل دینے کی کوشش کر سکتی ہے۔ لہٰذا انہوں نے مسز مراد کو بھی چارے کے طور پر اس مہم میں جھونکنے کا فیصلہ کر لیا۔ مسز مراد یقینی طور پر کسی تجربہ کار شخص کی تحویل میں دے دی گئی ہو گی اور اس کی موجودگی کا مقصد صرف اتنا نظر آتا تھا کہ عزالہ اگر چھپ کر کسی پرواز سے فرار ہونے کی کوشش کرے تو مسز مراد کو مسافروں کی بھیڑ میں اپنے قریب دیکھ کر خوف زدہ ہو جائے۔ اور اضطراری طور پر اپنے کسی ساتھی کو مسز مراد کی سرکوبی پر مامور کر دے۔ ان کا دوسرا آدمی مسز مراد کی نگرانی پر مامور ہوتا۔ اس طرح مسز مراد پر ہاتھ ڈالنے والا ان کی نگاہوں میں آجاتا۔ شاید وہ مسز مراد کو بچانے کی کوشش بھی نہ کرتے تاکہ عزالہ اور اس کے ساتھیوں کو میدان صاف ہونے کا یقین دلا سکیں۔ اس طرح وہ طویل تر نگرانی کے بعد بھرپور معلومات حاصل کر کے ہم پر کاری ضرب لگا سکتے تھے۔

اب یہ محض اتفاق ہی تھا کہ عزالہ ضرورت سے زیادہ احتیاط کی بنا پر ان کی نگاہوں میں آگئی۔

طیاروں کے ذریعے عموماً جس طبقے کے لوگ سفر کرتے ہیں ان میں سے زیادہ تر گھرانے پردے کی ان روایتی پابندیوں کو ضروری نہیں سمجھتے جہاں برقع ناگزیر ہو جاتا ہے اور جو خواتین

برقع استعمال کرتی ہیں وہ بھی عام طور پر چہرہ کھلا رکھتی ہیں یا زیادہ سے زیادہ نچلا چہرہ نقاب میں لپیٹ لیتی ہیں۔

اس پس منظر میں عنزالہ برقع میں مکمل طور پر چھپی ہوئی ایئرپورٹ پہنچی تو لازماً وہ لوگ اس کی طرف متوجہ ہوئے ہوں گے۔ ایک طرف عنزالہ نے کسی بھی لمحے جھک کر بے نقاب نہیں ہونے دیا دوسری طرف مسز مراد اپنے دفتر میں ملازمت کے لیے آنے والی لڑکی کو زندہ سلامت اپنی نگاہوں سے دیکھ چکی تھی۔ اس سے نہ جوڑے جانے پر ان لوگوں کو فوری طور پر یہ اشارہ مل گیا ہوگا کہ برقع پوش مسافر خاتون قد و قامت کے لحاظ سے مطلوبہ لڑکی سے مشابہ ہے۔

اس دوران میں شاید مسز مراد نے دیدہ دانستہ عنزالہ کے سامنے آنے کی کوشش کی ہو تاکہ اسے چونکا سکے لیکن عنزالہ تو شیشے کے باوجود یاد نہ کر سکی کہ اسے کہاں دیکھا تھا۔

ان جیسے منظم لوگوں کے لیے اس طیارے پر سوار ہونا کوئی مشکل کام نہیں تھا۔ ایڈن کمٹ پر آخری لمحات میں بھی ایک دو نشستیں ملنے کا امکان رہتا ہے۔ لہٰذا مسز مراد کم از کم ایک اور ساتھی کے ہمراہ اس پرواز میں جگہ حاصل کرنے میں کامیاب ہوگئی۔ جب وہ سامنے آکر بھی عنزالہ کا ردعمل دیکھنے میں کامیاب نہیں ہوسکی تو اس کے ساتھی نے آخری حربہ آزمانے کا فیصلہ کیا ہوگا کیونکہ عنزالہ کا سخت ترین پردہ اس کے شبہات کو مسلسل تقویت دے رہا ہوگا۔

رقعہ کے ذریعے ائیرہوسٹس کو اکسا کر اس نے اپنا مقصد حاصل کرنا چاہا لیکن ہوسٹس کی ناتجربہ کاری نے اس کا کھیل بگاڑ دیا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ کراچی پہنچنے کے بعد مسز مراد تو اپنی راہ ہو لے گی لیکن اس کا گمنام ساتھی اس وقت تک جونک کی طرح ہمارا پیچھا کرتا رہے گا جب تک عنزالہ کی شکل دیکھ کر اپنے شبہات کی تردید یا تصدیق نہ کرلے۔

اس کے گمنام ساتھی کی نشاندہی سے بھی زیادہ اہم بات یہ تھی کہ ان دونوں کو اتنی مہلت نہ دی جائے کہ وہ اپنے کسی آدمی سے رابطہ قائم کرکے اسے تازہ ترین صورتحال سے باخبر کرسکیں۔ اگر انہیں ایک بار بھی یہ علم ہوجاتا کہ اس کے دشمن کراچی سے متعلق ہوسکتے ہیں تو ان کی جملہ انتقامی کارروائیاں اسی طرف مرکوز ہوجائیں۔

آخرکار میں عنزالہ کو وہیں چھوڑ کر ٹوائلٹ میں چلا گیا۔

”سیٹ نمبر ... پر بیٹھنے والی عورت کو تلاش نہیں کرنا ہے۔ جہاز میں اس کا کوئی ساتھی بھی ہے جو میرا اور عنزالہ کا تعاقب کر سکتا ہے۔ تعاقب کو ناکام بنانا تمہاری ذمہ داری ہے۔ ائیرپورٹ سے میری کار تم لے لینا ہم ٹیکسی میں جائیں گے۔“ کاغذ پر جلدی جلدی یہ پیغام نوٹ کر کے میں باہر آ گیا۔

میری غیر حاضری میں عنزالہ پہلو بدلنے والی نشست پر آگئی تھی۔ میں اس کے اور سلطان شاہ کے درمیان بیٹھ گیا جو اس دوران بالکل لاتعلق بنا ہوا تھا۔

میں نے آہستگی سے وہ پیغام اس کی طرف بڑھا دیا۔ کار کی چابی پہلے ہی اس کی تحویل میں تھی۔

سلطان شاہ نے رفاقت کی مختصر سی مدت میں مجھے اپنی ذہنی صلاحیتوں کا قائل کر لیا تھا۔ اس نے پیغام لینے کے بعد بے پروائی سے مٹھی میں دبا لیا اور وہیں پڑھنے کے بجائے چند ثانیوں بعد اس نے اپنی جگہ چھوڑ دی۔ مجھے اندازہ تھا کہ وہ رقعہ پڑھنے کے لیے کسی گوشہ عافیت کی تلاش میں اٹھا تھا جو ٹوائلٹ ہی ہو سکتا تھا۔

واپسی کے بعد اپنی جگہ پر بیٹھتے ہوئے سلطان شاہ نے گرمجوشی سے میرا ہاتھ دبایا۔ شاید اسے خوشی تھی کہ لاہور سے واپسی کے باوجود کھیل جاری تھا۔

تھوڑی دیر بعد حفاظتی بند باندھنے کی ہدایات کے ساتھ ہی لینڈنگ کی تیاریاں ہونے لگیں۔

دن کے اجالے میں روشنیوں کے شہر کراچی کا فضائی نظارہ کچھ ایسا قابل دید نہیں تھا۔ طویل دائرے میں شہر کا چکر کاٹتے ہوئے طیارے کی بلندی تیزی سے کم ہونے لگی پھر طیارے نے کراچی کی زمین چھولی۔

رن وے پر رفتار کم ہونے کے بعد طیارہ کسی تھکے ماندے عفریت کی طرح رینگتا ہوا ٹیکسی وے پر اپنی مخصوص پارکنگ بے کی طرف جا رہا تھا کہ مسافروں میں ہلکی سی سرگرمی پیدا ہوگئی۔ حفاظتی بند کھولے جانے لگے حالانکہ حفاظتی اصولوں کے تحت جب تک بند باندھے رکھنے کی روشن ہدایات معدوم نہ ہوجائیں، مسافروں کو بدستور لینڈنگ پوزیشن ہی اختیار کیے رہنا چاہیے۔

پچھلی نشستوں کا ایک مسافر کچھ زیادہ ہی بے صبرا ثابت ہوا اور جہاز کے ساکت ہونے سے پہلے ہی اپنی جگہ چھوڑ کر آگے بڑھ گیا۔ اس کے دونوں ہاتھ خالی تھے۔ خاصا قوی الجثہ اور طاقتور نظر آتا تھا۔ میں اس کے چہرے کی بس ایک ہی جھلک دیکھ سکا جو کچھ خوشگوار نہیں تھی۔

وہ آہستہ آہستہ آگے بڑھ رہا تھا۔ جونہی وہ مسز مراد کے قریب سے گزرا اس نے بھی اپنی جگہ چھوڑ دی۔ آخرکار طیارہ ٹھہر گیا اور مسافر نشستیں چھوڑ کر سامان اٹھانے

کھنچ ہونے لگے۔

مسٹر مراد اس قوی الجثہ شخص سے تقریباً چپکی ہوئی کھڑی تھی کیونکہ اگلی نشستوں کے مسافروں نے باہر آکر ان کی پیش قدمی کا راستہ مسدود کر دیا تھا۔ غالباً وہی مسٹر مراد کا ساتھی تھا اور اس نے سہ ساتھی سے پہلے مسٹر مراد کو ہدایات لینے کے لیے اس طریقۂ کار کا انتخاب کیا تھا۔ وہ دونوں ایسے زاویے سے کھڑے تھے کہ پیچھے سے یہ دیکھنا ناممکن تھا کہ ان میں سے کون بول رہا تھا اور کون خاموش سامع تھا۔

میں نے پلٹ کر سلطان شاہ کی طرف دیکھا۔ اس کی آنکھوں میں تشویش چمک لہرائی اور وہ سر ہلا کر رہ گیا۔

میرا اندازہ تھا کہ سلطان شاہ کو اپنے شکار سے نمٹنے میں خاصی دشواریوں کا سامنا کرنا پڑے گا کیونکہ طیارے سے محفوظ ہونے کی بنا پر وہ دونوں ہی غیر مسلح ہوتے جبکہ حریف کو سلطان شاہ پر واضح جسمانی برتری حاصل تھی۔

سلطان شاہ کو پارکنگ لاٹ سے میری کار نکالنی تھی لہٰذا وہ طیارے سے اتر کر پہلی ہی بس سے لاؤنج کی طرف روانہ ہو گیا۔ مسٹر مراد اور اس کا ساتھی بھی اسی بس میں گیا تھا البتہ میں کسی قدر تنگ نظر اور دقیانوسی شوہر کی طرح عنزالہ کو ساتھ لیے تیسری بس کی طرف بڑھ گیا۔

لاؤنج سے سامان لانے والے کنویئر پر ان تینوں کا کہیں پتا نہیں تھا۔ میں آہستہ آہستہ باہر نکل آیا۔ مسٹر مراد فٹ پاتھ کے کنارے کھڑی کچھ سوچ رہی تھی۔ سلطان شاہ میری کار باہر لا چکا تھا لیکن قوی الجثہ شخص کا کہیں پتا نہیں تھا۔ میں نے بڑھ کر ایک خالی ٹیکسی کا عقبی دروازہ کھولا اور عنزالہ سمیت پچھلی سیٹ پر بیٹھ گیا۔

ٹیکسی چل پڑی۔ پھر جونہی گھومتے ہوئے ہم نے ایک دوسری ٹیکسی میں مسٹر مراد کے ساتھی کی جھلک بھی دیکھ لی۔

سلطان شاہ کو ویران راستے پر کسی کارروائی کا موقع دینے کے لیے میں نے اپنے ٹیکسی ڈرائیور کو راشد منہاس روڈ پر گلشن اقبال چلنے کی ہدایت دی تھی لیکن جب ہماری ٹیکسی ڈرگ روڈ اسٹیشن سے داہنی طرف مڑی تو میری گھبراہٹ بڑھ گئی کیونکہ تعاقب میں آنے والی ٹیکسی زناٹے کے ساتھ سیدھی شہر کی طرف نکل چلی گئی تھی۔

تھوڑی دیر بعد مجھے اپنی کار نظر آ گئی۔ اس میں سلطان شاہ کے ساتھ اگلی نشست پر کوئی اور بھی موجود تھا۔ میں الجھ کر رہ گیا جو صورت حال میری توقع کے برعکس بھی نظر آ رہی تھی۔ آخر کار ڈرائیور نے ذرا آگے راشد منہاس روڈ پر وہ

کار آتی قریب آ گئی کہ میں نے سلطان شاہ کے برابر بیٹھی ہوئی مسٹر مراد کو واضح طور پر پہچان لیا اور مجھ پر اضطراب طاری ہونے لگا۔

راشد منہاس روڈ پر لیول کراسنگ سے ذرا پہلے میں نے ٹیکسی رکوالی۔

"ادھر کدھر جا رہے ہیں صاحب؟" ڈرائیور نے حیرت سے پوچھا۔

"تھکے ہوئے چلے جائیں گے؟" میں نے قریبی فلیٹوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے جلدی سے اس کو میٹر سے دس روپے زائد ادا کر دیے کیونکہ اتنی دیر میں سلطان شاہ قریب آ چکا تھا۔ ٹیکسی آگے بڑھ گئی۔ سلطان شاہ نے کار ہمارے قریب روک دی۔

بہ قیمت پوشش عنزالہ کو مسٹر مراد شاید دور ہی سے ٹیکسی سے اترتے ہوئے پہچان چکی تھی لہٰذا اس کے چہرے پر ہوائیاں اڑ رہی تھیں۔ کار رکتے ہی اس نے دروازہ کھولنا چاہا لیکن سلطان شاہ نے مضبوطی کے ساتھ اس کا بازو جکڑ لیا۔

"لفٹ قبول کی ہے تو آسانی سے نہیں بھاگ سکو گی۔" کار میں بیٹھتے ہوئے سلطان شاہ کی زہریلی آواز میرے کانوں سے ٹکرائی جس میں تضحیک کا عنصر بھی شامل تھا۔

"مجھے چھوڑ دو ورنہ شور مچا دوں گی!" مسٹر مراد پھنسی پھنسی خوف زدہ آواز میں بولی۔

"ضرور کوشش کرو گی گردن ہی دبا دوں گی۔" عنزالہ نے پچھلی نشست پر بیٹھتے ہوئے کہا۔

اسی لمحے سلطان شاہ نے کار تیزی سے آگے بڑھا دی۔

"کیا اس نے خود ہی تم سے لفٹ مانگی تھی؟" عنزالہ نے سلطان شاہ سے پوچھا۔

"نہیں۔ میں نے ہی منزل مقصود تک پہنچانے کی پیشکش کی تھی۔ شوقین مزاج معلوم ہوتی ہے فوراً ہی کار میں آ بیٹھی۔ اب دیکھو کہاں پہنچتی ہے۔" اس نے ہنستے ہوئے کہا۔

"پہلے اسے گھر ہی لے چلو، اس کی وجہ سے کہیں کوئی اور شناخت نہ کر لے۔ اس کا ساتھی کدھر گیا۔ وہ بھی تو پیچھے ہی آ رہا تھا ہمارے۔" میں نے زبان کھولی۔ اس اثنا میں عنزالہ برقعہ اتار چکی تھی۔

"میں باہر نکلا تو سب خان کا بھانجا نظر آ گیا۔ وہ ٹیکسی چلاتا ہے۔ شریف مسافروں سے میٹر سے ایک پیسہ زیادہ نہیں لیتا لیکن مشتبہ لوگوں کو بری طرح ادھیڑتا ہے۔ بس میں نے اسے اشارہ کر دیا تھا اور بتا دیا تھا کہ بلیو جینز والا لمبا

چوڑا آدمی اس کو لینا بتا اگر وہ کسی کا پیچھا کرنا چاہے تو دھر کا دے کر اسے کسی پولیس اسٹیشن میں لے جاتے۔ وہ ادھر مڑنے کے بجائے سیدھا نکلا چلا گیا۔"

"اوہ۔ یہ کیا گتھی ہے؟" میں نے پوچھا۔

"ابھی تک تو مجھے الو بنانے کی کوشش کر رہی تھی۔ بھائی کے پہنچنے پر تعلیم پڑھتے ہی بدکنے لگی۔ ایسے معاملوں میں کچھ اناڑی معلوم ہوتی ہے۔" سلطان شاہ نے رائے دی۔

"تمہارے ساتھ کون تھا؟" میں نے مسز مراد کو اپنی طرف متوجہ کرتے ہوئے کہا۔

اس نے میری بات کا جواب دینے کے لیے میری طرف سر گھمایا مگر غزال کے بے نقاب چہرے پر نگاہ پڑتے ہی اس کی آنکھیں حیرت سے پھیلتی چلی گئیں۔

"اوہ۔ تو اس کا شبہ درست ہی تھا۔" اس کے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی تحیر آمیز آواز نکلی۔ وہ یہی کہہ رہا تھا کہ اس نے اپنی ساری عمر میں کسی عورت کو اتنی حقیقت سے بڑھ کر حسین ہوتے نہیں دیکھا۔"

"اس سے تمہارا کیا تعلق ہے؟" میں نے پوچھا۔

"کچھ بھی نہیں۔ آج پہلی بار اسے ائیرپورٹ پہ دیکھا تھا۔ وہ خود ہی مجھے پہچان کر میری طرف آیا تھا۔"

"تم ائیرپورٹ کس کی ہدایت پہ پہنچی تھیں؟"

"صبح دفتر پہنچتے ہی فون پہ حکم ملا تھا۔"

"نصیر خان؟" میں نے ٹٹولنے والے لہجے میں سوال کیا۔

وہ کانپ اٹھی۔ "نہیں۔ وہ تو ڈسپلن کے معاملے میں بہت سخت ہے۔ اسے بھنک بھی مل گئی تو مجھے نوکری ہی سے نکال دے گا۔ اس سے تو میں اپنی ایک کزن کی بیماری کا بہانہ کر کے دفتر سے نکلی تھی۔"

"پھر حکم دینے والا کون تھا؟"

"مجھے آج تک پتا نہیں چل سکا بس فون پر اس کی آواز پہچان لیتی ہوں۔"

"کب سے کام کر رہی ہو اس کے لیے؟"

"شاید ڈیڑھ سال ہونے والے ہیں۔" وہ ابھی تک خوفزدہ نظر آ رہی تھی۔

"ایک اجنبی کے لیے کام کرنے کی بات حلق سے نہیں اترتی۔" میں نے چبھتے ہوئے لہجے میں کہا۔

"مجبوری۔" وہ گہرا سانس لے کر بولی۔ "ایک روز مجھے ڈاک سے اپنی کچھ ایسی تصاویر ملیں جنہیں دیکھ کر میری آنکھوں میں دنیا اندھیر ہو گئی تھی، وہ تصویریں سب کے جاننے والوں تک پہنچ جاتیں تو سب کے لیے خودکشی کے علاوہ کوئی راستہ باقی نہ رہتا۔ میں ساری رات ان ہی کے بارے میں سوچتی رہی۔ پتا نہیں وہ کس نے بھیجی تھیں اور اس حرکت سے اس کا کیا مقصد تھا۔ تیسرے دن اس نے ان ہی تصویروں کے حوالے سے فون کیا تھا۔ اگر میں اس کے لیے کام کرنے پر آمادگی ظاہر نہ کرتی تو وہ مجھے بدنام کر دیتا۔ ویسے ابھی میں بیوہ ہوں اور بیوہ عورتوں پہ تہمتیں تراشنے کے معاملے میں لوگ بڑے سخت کی آزادی محسوس کرتے ہیں... لل... لیکن میں یہ یقین دلاتی ہوں کہ میں نے آج تک کوئی بڑا جرم نہیں کیا۔"

"پھر کیا کرتی رہی ہو اس کے لیے؟"

"شاید وہ ہماری فرم کا کوئی حریف ہے۔ زیادہ تر نصیر خان اور اس کے کاروباری معاملات کی سراغ رسانی کرتا رہا ہے۔ بار بار دفتر کے کچھ کاغذات بھی غائب کرانے ہیں۔ شاید دفتر میں اس کا کوئی اور آدمی بھی ہے کیونکہ اڑائے ہوئے کاغذات میں اپنی میز کی مخصوص دراز میں چھوڑ کر آتی تھی جو اگلی صبح غائب ہو چکے تھے۔"

اس کی کہانی نصیر خان کے بیان سے میل کھاتی تھی۔

ایک طرف اس نے نصیر خان کو کھلی چھٹی دی ہوئی تھی اور دوسری طرف مسز مراد سے اس کی سرگرمیوں کی نگرانی کراتا رہتا تھا۔ یوں اپنی غیر موجودگی میں بھی وہ فرم کے جملہ معاملات کی پوری خبر رکھتا تھا۔

مسز مراد نسبتاً لاعلم تھی لہٰذا اس کا خیال تھا کہ اس کی مخصوص دراز سے کاغذات غائب کرنے میں دفتر کے کسی آدمی کا ہاتھ تھا لیکن نصیر خان بتا چکا تھا کہ چھٹی کے بعد کوئی دفتر میں داخل ہو کر نہ صرف اس کی سیکرٹری کے کاغذات کی فوٹو کاپیاں بلکہ کیبنٹ سے استعمال شدہ قلم بھی نکال لے جاتا تھا لیکن دونوں ہی اس شخص کی نشاندہی سے قاصر تھے جو الشیخ برکت لمیٹڈ کے معاملات کی پشت پر تھا۔

لے دے کر بی۔ اے ملک کا نام سامنے آیا تھا جو الشیخ سنڈیکیٹ لمیٹڈ کا ایم ڈی تھا۔ وہ فرم لمیٹڈ تھی لہٰذا اس کا بورڈ آف ڈائریکٹرز ہونا بھی ضروری تھا لیکن نصیر خان ان تمام تفصیلات سے لاعلم تھا جس کا مطلب تھا کہ وہ معلومات رجسٹرار آف کمپنیز یا کسی دوسرے سرکاری ادارے سے ہی مل سکتی تھیں۔

"تمہارے ساتھی کا نام کیا تھا؟" میں نے خالی الذہنی کے عالم میں بے مقصد سا سوال کیا۔

"پتا نہیں۔ مجھے ائیرپورٹ کی ایکسپریس کا ونٹر پر کسی ایسے آدمی کا انتظار کرنے کا حکم ملا تھا جو مجھے بڑی شناسائی سے گھر

تھا اب کرنا مجھے اس کے احکام کی تعمیل کرنا تھی۔"

"اور اس کے احکام کیا تھے؟"

"اس کے پاس یروین کی ایک صاف اور واضح تصویر تھی۔" اس نے عزرا کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ "اس نے بتایا کہ یہ عورت جل مجھے کراچی سے نکلنے کے چکر میں ہے نہیں اس پہ ہاتھ ڈالنا ہوگا۔"

"جب اس کے پاس تصویر تھی تو تمہاری کیا ضرورت تھی؟"

"اس بات پہ مجھے خود حیرت ہوئی تھی لیکن اسے اندیشہ تھا کہ یروین حلیہ بھی بدل سکتی ہے ایسی صورت میں مجھے دیکھ کر وہ بوکھلا جاتی اور اس کا راز فاش ہو جاتا پھر اس نے پردے کی بنا پر اس پہ شبہ کیا اور مجھے اس کی بات درست معلوم ہوئی کیونکہ قد اور جسامت میری اس کی ملتی جلتی تھی۔"

"اتیر ہوسٹس کو رقعہ کس نے پہنچایا تھا؟"

"رقعہ؟" اس نے حیرت سے دہرایا۔ "مجھے کسی رقعہ کا علم نہیں البتہ اس نے کسی مسافر سے میری جگہ ضرور بدلوائی تھی تاکہ میں آسانی کے ساتھ یروین پہ نگاہ رکھ سکوں اور جب بھی وہ نقاب ہٹائے تو اسے پہچان لوں۔"

"کراچی اترنے کے بعد کیا ہے۔ وہ کہاں ملنے والا تھا؟"

"اس نے مجھے ہدایت کی تھی کہ میں صدر کے ایک ہوٹل میں قیام کروں۔ اس نے اپنا پروگرام نہیں بتایا تھا لیکن مجھے یقین تھا کہ اپنی تسلی ہونے تک وہ تمہارا پیچھا کرے گا۔"

"ان لوگوں کے لیے تم پہلے بھی کبھی ایسا کام کر چکی ہو؟"

"نہیں،" اس نے تھوک نگلنے کی کوشش کرتے ہوئے پھنسی پھنسی آواز میں کہا۔ "مجھے پہلی بار ہی ایسا کوئی کام دیا گیا ہے۔"

"اگر انہیں ذرا سا بھی شک ہو گیا کہ تم ہمارے ہتھے چڑھ گئی تھیں تو نہایت خاموشی سے تمہارا صفایا کر دیا جائے گا۔ تم جن لوگوں میں پھنسی ہوئی ہو وہ اوّل درجے کے قاتل اور بدمعاش ہیں۔"

"او خدا! یہ تو میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا۔" وہ خوف سے کانپنے لگی۔

"اور ہم بھی کچھ ایسے شریف لوگ نہیں ہیں۔" عزرا نے غراتے ہوئے لقمہ دیا۔ "تم نے دیکھ ہی لیا کہ تمہارے ساتھی کو ہم نے کیا ٹھنڈا کر دیا۔ اب آسانی کے ساتھ تمہاری بھی گردن مروڑ سکتے ہیں۔"

"تم... مجھے معاف کر دو۔" وہ تقریباً رونے لگی۔ "میں نے تو تمہارا کچھ بھی نہیں بگاڑا۔ میں وعدہ کرتی ہوں کہ اس بارے میں کبھی ایک لفظ بھی زبان پہ نہیں لاؤں گی۔"

شاید وہ... سچ ہی کہہ رہی تھی لیکن وہ ناتجربہ کار تھی جب کہ اس سے کام لینے والے بہت جہاندیدہ اور سفاک لوگ تھے اگر انہیں منزہ مراد پہ ذرا بھی شبہ ہو جاتا تو اپنے پیشہ ورانہ کنکشن کے ذریعے اس کی زبان سے ہر بات اگلوا سکتے تھے دوسری طرف ہمارے لیے یہ ممکن نہ تھا کہ اسے اپنے گلے کا ہار بنائے رکھتے۔ اس سے گلو خلاصی کی دو ہی صورتیں تھیں! اسے مار دیا جائے یا رہا کر دیا جائے۔

میری نگاہوں میں وہ ان لوگوں کی شریک کار نہیں تھی۔ شریک کار ہوتی تو پھر موت کی سوداگری کا انعام بھی موت سے ہرگز کم نہ ہوتا لیکن وہ حقیقی معنوں میں ان کی آلۂ کار تھی۔ اس لیے اسے رہا کرنا ہی مناسب تھا لیکن اس کی رہائی سے پہلے میں ذہنی طور پہ اسے اس قدر الجھا دینا چاہتا تھا کہ کبھی اسے زبان کھولنے پہ مجبور کر بھی دیا جاتا تو وہ ان کی صحیح سمت میں رہنمائی نہ کر سکے۔

"زبان کھول کر تم ہمارا کچھ نہیں بگاڑ سکو گی۔" میں نے سوچی سمجھی حکمت عملی کے تحت کہا۔ "خود اپنا ہی نقصان کرو گی۔ ان میں کچھ لفنگے اور قاتل ہیں لیکن ہمارا بھی ایک بڑی منظم جتھہ ایک آدمی کو نقصان پہنچا تو دس اس کی جگہ لے لیں گے اور صرف تنظیم ہی نہیں ان سے دشمنی کے پیچھے ہمارا روایتی انتقامی جذبہ بھی کارفرما ہے۔ ان لوگوں نے ہمارے دو جیالوں کو مارا ہے اب جب تک ہم ان کی اینٹ سے اینٹ نہ بجا دیں گے خاموش نہیں بیٹھیں گے۔"

"تم یقین کرو۔ میرا ان کے کسی مجرم سے کوئی تعلق نہیں۔" وہ بدستور رو دینے والی آواز میں بولی۔ "اگر مجھے بلیک میل نہ کیا جاتا تو شاید میں چھوٹے موٹے کام بھی سرانجام نہ دیتی۔"

"اسی وقت پارسا تھیں تو ایسا ہوا ان کے قبضے میں کہاں سے آ گیا جس کی بنا پہ تم بلیک میل ہونے پہ مجبور ہو گئیں؟" عزرا نے زہریلے لہجے میں دخل اندازی کی۔

اس کے ہونٹوں کے گوشے پھڑپھڑا اٹھے۔ اور وہ فریاد طلب نگاہوں سے میری طرف دیکھنے لگی۔

شاید عزرا مزید کچھ بولتی لیکن میں نے اس کا ہاتھ دبا کر اسے خاموش کر دیا۔

سلطان شاہ نے بھی اس مرحلے پہ اپنے مردود پن کا ثبوت دیا اور کار چلاتے ہوئے غصے سے سر جھٹک کر پشتو میں نہ جانے کیا کیا بڑبڑانے لگا۔ منزہ مراد نے سہمی ہوئی نظروں سے اس کی طرف دیکھا پھر التجا آمیز نگاہیں میرے چہرے

پر مرکوز ہو گئی تھیں۔

"ہم نے عہد کیا ہے کہ دشمن سے تعلق رکھنے والے چڑیا کے بچے کو بھی زندہ نہیں چھوڑیں گے۔ لیکن تم عورت ذات ہو، میں تم کو موقع دینا چاہتا ہوں، میری خواہش تھی کہ تم اپنے ساتھی کو دیکھ رہی ہو کہ کس طرح جنکار رہا ہے۔ یہ سب کے لیے ان سب کو مطمئن کرنا دشوار ہو جائے گا۔"

"خدا کے لیے۔" وہ گڑگڑا کر رو پڑی۔ "مجھے رہا کر دو، مجھے چھوڑ دو، میں بے گناہ ہوں۔"

"خاموش رہو نامراد عورت۔" غزالہ نے اسے جھڑک دیا اور وہ سہم کر چپ ہو گئی۔

"اسے یہیں اتار دو۔" گلشن اقبال سے گزرنے کے بعد نیو ٹاؤن پولیس اسٹیشن والے چوراہے پر میں نے سلطان شاہ سے کہا اور مسز مراد جلدی جلدی رومال سے اپنی آنکھیں صاف کرنے لگی۔

گاڑی رکتے ہی وہ اس قدر عجلت میں اتری تھی جیسے اسے اندیشہ رہا ہو کہ تاخیر ہونے کی صورت میں کہیں میں اپنا ارادہ تبدیل نہ کر دوں۔

❂❂❂

گھر پہنچ کر میں نے سنجیدگی سے ان واقعات پر غور کرنا شروع کیا تو اندازہ ہوا کہ روا روی میں ہم لوگ بھڑوں کے چھتے کو چھیڑ آئے تھے۔ مسز مراد کا رویہ جو کچھ بھی رہا، اس کا ساتھی اپنے اوپر والے کو ضرور یہ بتاتا کہ لاہور سے ایک مشتبہ عورت کراچی آئی تھی جس کے تعاقب کی کوشش ناکام بنا دی گئی یوں لگے۔ ٹو کی توجہ کراچی کی طرف مبذول ہو جاتی تھی۔

محض ان ہی اندیشوں کے پیش نظر میں نے غزالہ کو مکمل طور پر گھر میں محدود ہو جانے کی ہدایت دے ڈالی تھی کیونکہ ان لوگوں کے پاس غزالہ کی تصویر موجود تھی۔

واپسی پر پہلے غزالہ کو اس کے گھر چھوڑا گیا پھر سلطان شاہ اسے گھر سے جیپ تیار کر کے اس ہوٹل کی طرف روانہ ہو گیا تھا جہاں مسز مراد کو قیام کرنا تھا۔

اگر ایسے۔ ٹو کی توجہ کراچی کی طرف مبذول ہوتی ہی تھی تو اس میں اس کے لیے دھمکی یا عبرت کا پہلو ہونا ضروری تھا۔ میں نے سلطان شاہ کو کھلی چھٹی دے دی تھی کہ وہ شخص مسز مراد کا رخ کرے تو اسے اغوا کر لیا جائے۔ اگر ناکامی کا خوف ہو تو بے دریغ اس کا خاتمہ کر دیا جائے۔

اس نے جو کچھ اطلاعات لاہور پہنچائی ہوں، ان سے ہٹ کر بھی وہ بہت سی باتوں کا عینی شاہد تھا۔ دوسری طرف وہ واقعات کی روشنی میں یلسے۔ ٹو کا قابل اعتماد ساتھی نظر آ رہا تھا لہٰذا اس کی ہلاکت میری نگاہ میں ضروری تھی۔

وہ معاملات تو بظاہر طے ہوتے نظر آ رہے تھے لیکن کراچی کے معاملات سے میں قطعی طور پر لاعلم تھا جبکہ ہوٹل کے شعبے میں ساری سرگرمیاں معطل کر دی گئی تھیں اور جہانگیر کا اندازہ تھا کہ ہیروئن کی آخری کھیپ شاید ایک ہفتے تک شہر کی ضروریات پوری کر سکے گی۔ اس کے بعد کے حالات کا انحصار اوپر کے احکام پر تھا۔

اس وقت تنظیم کے معاملات بھی عجیب پیچیدگی کا شکار تھے۔ بی ون یعنی مصطفیٰ خان اپنے ہاتھوں خودکشی کر کے کیفر کردار کو پہنچ چکا تھا اور کسی کو علم نہیں ہو سکا تھا کہ اس کی حویلی سے برآمد ہونے والا طاقتور ٹرانسمیٹر پچھیوں، ایم، ٹی بھٹری جنشد، ہیروئن کی مقامی اور بین الاقوامی تجارت میں استعمال ہو رہا تھا۔ فوجی ماہرین سے شہری حکام تک ہر ایک کا یہی خیال تھا کہ مصطفیٰ خان کوئی غیر ملکی جاسوس تھا جس نے راز فاش ہونے کے خوف سے خودکشی کر لی۔

اس اہم واقعے کے بعد ہدایات لینے کے لیے ایم۔ ٹی بھٹری جنشد۔ ڈ کا استعمال ترک کر دیا گیا تھا۔ بی ون کی جگہ کسی اور کو مقرر کرنے کے بجائے اے۔ ٹو نے رات کے مقررہ اوقات میں بذات خود فون پر ہدایات جاری کرنے اور رپورٹیں وصول کرنے کی ذمہ داری سنبھال لی تھی۔ وہ جس فون کو اس کام کے لیے استعمال کرتا تھا، اسے میں لاہور میں تباہ کر آیا تھا۔ اس طرح کراچی سے کوئی بھی نا کر لے ٹو سے رابطہ قائم نہیں کر سکتا تھا۔ البتہ اے۔ ٹو حسب مرضی کسی بھی نمبر سے مقامی اہلکاروں سے جواب کر سکتا تھا۔

میں بذات خود بی ون کے منصب پر فائز تھا جو سکندر علی کی معطلی اور پھر ہلاکت کے نتیجے میں خالی ہوا تھا۔ بی۔ ون یا تی سسٹم میرا ماتحت تھا لیکن اپنے اختیارات کی بنا پر وہ خاصا خود سر ہو گیا تھا۔ بدنختی کے معاملے میں میرے ساتھ اس کا معرکہ جاری تھا۔ اس نے مجھے خوف زدہ کرنے کی ہر ممکن کوشش کر ڈالی تھی جو ناکام رہی۔ مگر میں نے سلطان شاہ کے ہاتھوں اس کے خالی گھر میں خاصی ابتری پھیلا ڈالی تھی۔

دوسری طرف قاسم نے بدنختی کو بھی گلشن اقبال کے ایک مکان میں چھپا دیا تھا تاکہ اے۔ ٹو کے صادر کیے ہوئے سزائے موت کے فیصلے سے بچا جا سکے کیونکہ وہ اس کی دوست تھی۔ قاسم نے اپنی طرف سے بدنختی کی روپوشی کا ڈھونگ رچایا، جو تنظیم میں اس کی کمین گاہ سے واقف تھا اور کسی بھی وقت اس کی

اس حرکت کا انکشاف کر کے اسے لے ملوث سے سنبھال کر رکھا تھا۔"
کارروائیاں منتقل کرتے ہوئے مجھے ذرا صرف ایک
کام کیا گیا تھا کہ میری تحقیق کی سیدھ و ٹیکنیک کے لیے کرتے
تھا کہ سے براہ راست لے۔ تو کو اطلاع دو دن، وہ کام میں حامد
کے ذریعے کسی بھی وقت سرانجام دے سکتا تھا۔
جب میں مخصوص ٹرانسمیٹر سے جہانگیر سے بات کرتا تھا تو
میری حیثیت ہی غور کی ہوتی تھی جسے وہ براہ راست جواب دہ
تھا لیکن بطور ڈپٹی وہ مجھے اپنا دوست بلکہ ماتحت سمجھتا تھا۔
میں نے خاصی سوچ بچار کے بعد اسی سے بات کرنے کا
فیصلہ کر لیا۔
سلسلہ ملنے پر دوسری طرف سے جہانگیر ہی نے ریسیور
اٹھایا تھا۔ پھر میری آواز پہچانتے ہی ایک دم پھٹ پڑا۔ "تم
بغیر کوئی اطلاع دیے کہاں غائب تھے؟ دو دن سے تمہیں
تلاش کر رہا تھا۔"
"شہر ہی میں تھا۔ ایسی کیا ضرورت پڑ گئی تھی میری؟"
میں نے ہنستے ہوئے طنزیہ لہجے میں کہا۔
"اوہ بیٹھو تو بتاتا ہوں۔" اس کے لہجے میں رازدارانہ
سنجیدگی عود کر آئی۔
"بھابی کہاں ہیں؟" میں نے معنی خیز لہجے میں سوال کیا۔
"خون نہ کھولاؤ میرا!" اس کی غراہٹ سنائی دی۔
"اس سالی ہیڈ ماسٹرنی نے تنگ دماغ خراب کیا ہوا ہے میرا۔
کل ہی کراچی میں اس کا کوئی ماموں دریافت ہوا ہے۔ کچھ دنوں
کے لیے اسی کے گھر گئی ہے۔"
"یہ تو بڑی خوشی کی بات ہے۔" میں نے خوش دلی کے
ساتھ کہا۔ "لیکن یہ یاد رکھو کہ بیوی سالی کبھی نہیں بن سکتی۔ پہلا
رشتہ غصے کا ہے اور دوسرا سراسر پیار کا ہوتا ہے؟"
"جو بنا ہوگا ہمیں کا بنا ہوگا۔" وہ رو میں کہہ گیا۔ "اپنی تو
سر سے سالی بھی نہیں ہے کوئی۔"
میں نے اس کی بے بسی پر دل کھول کر قہقہہ لگایا پھر جلدی
پہنچنے کا وعدہ کر کے ریسیور کریڈل پر ڈال دیا۔
میں تیار ہو کر اس کے گھر پہنچا تو لان پر بدستور خونخوار
کتوں کا راج تھا جو اپنے رکھوالے کے پاس کھڑے لمبی لمبی زبانیں
باہر لٹکائے دُمیں ہلا رہے تھے۔
میں نے سن رکھا تھا کہ دُم دار جانوروں کے مزاج کا اندازہ
دُم کی حالت سے کیا جا سکتا ہے اور اس وقت وہ دُمیں صاف ان
دُموں کے خوشگوار موڈ کا اعلان کر رہی تھیں لہٰذا میں بلا جھجک
کار سے اتر کر اندر چلا گیا۔

جہانگیر نے میرے بے تکلف رویے کا جواب قدرے
سرد مہری سے دیا پھر جب بیٹھنے کے بعد میں نے غور کیا تو اس
کے چہرے پر افسردگی برس رہی تھی لیکن میں نے اس پر کوئی
تبصرہ نہیں کیا۔
"کہاں غائب تھے تم؟" رسمی گفتگو کے بعد اس نے سنجیدگی
کے ساتھ سوال کیا۔
"مصروف تھا۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "اس سے
آگے جاننا چاہو گے تو کچھ بھی نہ بتا سکوں گا؟"
"دیکھو ڈپٹی! دوستی اپنی جگہ ہے اور کام اپنی جگہ۔ یہ مت
بھولو کہ تمہارے بارے میں بھی کسی کو جواب دہ ہوں۔" اس
کی سنجیدگی کچھ ضرورت سے زیادہ گہری ہو گئی۔
"تو کیا اس بارے میں جواب طلب کیا گیا ہے تم سے؟" میں
نے تعجب آمیز لہجے میں پوچھا۔
"ہاں۔ فوراً چاہتا ہے۔ ٹرانسمیٹر پر کوئی جواب نہیں ملتا۔
سی ون پچھلے دو دنوں میں کم از کم پانچ بار تمہارے بارے
میں دریافت کر چکا ہے۔ شاید اسے میری اور تمہاری دوستی
کا بھی علم ہے۔"
میں ایک گہرا سانس لے کر صوفے کی پشت گاہ سے ٹیک
گیا۔ "یہ سی ون کون ہے؟"
"اوپر والے سب ہی فون پر کسی کھلے کتے کی طرح
غراتے ہیں۔" وہ برا سا منہ بنا کر بولا۔ "میں ڈی ون ہوں یعنی بی فور
کا ماتحت ہوں تو سی ون بھی مجھ سے اوپر ہی ہوگا۔ اس نے
تحکم آمیز لہجے میں تمہارے بارے میں پوچھا تھا جب میں نے کسی
بھی بات سے لاعلمی کا اظہار کیا تو وہ سخت برہمی کا لہجہ اپنا کر
آیا۔" آخر میں اس کا لہجہ خفت آمیز ہو گیا۔
میرے لیے وہ لمحہ فکریہ تھا۔ تاہم میری تلاش میں اس
قدر دیوانہ ہو رہا تھا کہ ساری احتیاط بالائے طاق رکھ کر براہ راست
جہانگیر سے رابطہ قائم کر بیٹھا تھا۔
"پھر تم نے کیا بتایا؟" میں نے اسے خاموش پا کر ٹوکا۔
"مجھے معلوم ہی کیا تھا جو اسے کچھ بتاتا۔ مگر اس نے ایک ہی
بات کہی کہ جب بھی تم سے ملاقات ہو، اس کا پیغام تم تک پہنچا دوں۔
مجھے حیرت ہے کہ اس سے تمہارا کیا واسطہ ہو سکتا ہے۔۔۔ تم تو
میرے ماتحت ہی ہو نا؟"
اپنی پریشانی کے باوجود میں اس کی بے یقینی پر ہنس پڑا۔
"یہ تو اسی سے پوچھنا تھا تم کو۔ میرے لیے تو سی ون بالکل نیا
نام ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ کوئی غیر متعلق آدمی رہا ہو؟"
وہ خوف زدہ انداز میں ہنسنے لگا۔ "ہمیشہ دوسری کوشش

لاتے ہو، بھلا وہ باہر کا آدمی کیوں ہونے لگا؟"

"خدا کرے کہ تم سے کوئی بے احتیاطی سرزد نہ ہوئی ہو۔"
میں سنجیدگی کے ساتھ بڑبڑایا۔ "ہو سکتا ہے کہ وہ میرا یا تنظیم کا دشمن رہا ہو اور اسے کہیں سے کوئی سسٹم کی بھنک مل گئی ہو۔ تمہاری طرح وہ بھی اندازہ لگا سکتا تھا کہ پی فور اور ڈی وی ون کے درمیان خلا کو کوئی سی ون ہی پر کر سکتا ہے۔"

وہ مسکرا کر قریب سرک آیا۔ "خیر یہ تو ہماری آپس کی بات ہے۔ پی فور سے اس کا ذکر بھی گول کر جاؤں گا۔"

"اور اگر اسے معلوم ہو ہی گیا؟" میں نے کہا۔ "میں بھی بازار بھی جاتا ہوں، وہ کہیں بھی مجھ سے رابطہ قائم کر سکتا ہے۔ میں بھی تو آخر اسی کو جوابدہ ہوں نا، خواہ تمہارے ہی ذریعہ سہی۔"

"اتنے گھٹیا باتوں پر۔" وہ تیوریوں پر بل ڈال کر روٹھنے والے انداز میں بولا۔ "جناب دیری اپنی جگہ لیکن دوستی بھی تو کوئی مقام رکھتی ہے۔ میری خاطر تم ذرا سا جھوٹ نہیں بول سکتے؟"

"میں تو بڑے سے بڑا جھوٹ بول سکتا ہوں، تم خود ہی ہر وقت مجھے ماتحتی کا احساس دلاتے رہتے ہو، یاد ہے میرے آتے ہی تم نے کیا کہا تھا مجھ سے۔"

وہ مسکرا کر میرے بازو پر ہاتھ مار کر کھلے انداز میں ہنس پڑا۔ "بڑے کم ظرف ہو، مذاق بھی برداشت نہیں ہوتا تم سے، ادارے ہم میں بھی بھلا افسری ماتحتی چل سکتی ہے؟"

"آئندہ مذاق کیا کرو تو پہلے سے بتا دیا کرو۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے خشک لہجے میں کہا۔ "ورنہ تمہاری بدمستیوں کے باعث کسی دن ہم بھوکے گیدڑوں کی طرح ایک دوسرے کو نوچ کھائیں گے۔"

"کھانے کی بات بعد میں، پہلے تھوڑا شغل ہو جائے۔" وہ ہنستے ہوئے اٹھ گیا۔

"تمہاری پسندیدہ بلیک ڈاگ ہے۔" اس نے گلاس بنا کر واپس لوٹتے ہوئے کہا۔ پھر ہم دونوں نے ایک دوسرے کے جام صحت تجویز کیے اور ولایتی سیال اپنے معدوں میں انڈیلنے لگے۔

"یار یہ سی ون بہت غیرت والا آدمی معلوم ہوتا ہے۔" چند چسکیوں کے بعد وہ رازدارانہ لہجے میں بولا۔

"کیا تمہیں آنکھ مار بیٹھا تھا؟" میں نے سگریٹ کا دھواں اس کے چہرے پر چھوڑتے ہوئے کہا۔

"ارے صرف تمہاری ہی فکر تھی، میں نے بازار کی بات چھیڑنا چاہی تو اس نے سختی سے یہ کہہ کر بات کاٹ دی کہ مناسب وقت پر خود بخود ہدایات مل جائیں گی۔"

"بازار کو کیا ہوا ہے؟" میں نے تیوریاں چڑھا کر سوال کیا۔

"میرا اندازہ تھا کہ آخری کھیپ ایک ہفتہ کھینچ لے گی، مگر سارے اندازے غلط ہو گئے۔ بازار میں ایک دم مانگ بڑھی ہے۔ دو دن میں مال نہ پہنچا تو شہر میں کہرام مچ جائے گا۔ ہیروئن کا ایڈکشن واقعی بہت بھیانک ہوتا ہے۔ وقت پہ ڈوز نہ ملنے پہ نشے باز کی بدحالی بس دیکھی ہی جا سکتی ہے، بیان نہیں کی جا سکتی۔"

"تمہارا اندازہ کیسے غلط ہو گیا؟"

"باہر سے تھوڑی بہت ہیروئن لا کر کھلے بازار میں بیچنے والے دو افغان ہمارے آدمیوں کی نگاہوں میں آگئے تھے، میں نے پی فور کو ان کے بارے میں آگاہ کر دیا تھا۔ دوسرے دن وہ دونوں سہراب گوٹھ کی نہری سے تقریباً نزع کے عالم میں اٹھائے گئے۔ انہیں بہت بے دردی سے مارا گیا تھا۔ تازہ گل نامی افغان کی تمام پسلیاں توڑ دی گئی تھیں، ٹکڑوں سے چہرہ ادھیڑ کر رکھ دیا گیا تھا۔ دوسرا افغانی نذر اخان تھا، اس کا سر کھول دیا گیا تھا، دونوں پنڈلیاں بھی توڑ دی گئی تھیں۔ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے حملہ آوروں نے انہیں جان سے مارنے کے بجائے بری طرح زخمی کرنے پر کمر باندھی ہوئی تھی۔ مارکیٹ میں افواہیں ہیں کہ انہیں ہیروئن کی مارکیٹ میں گھسنے کی پاداش میں لہولہان کیا گیا تھا لہٰذا سارے نو آموز ہیروئن فروش خوفزدہ ہو کر وقتی طور پر کنارہ کش ہو گئے ہیں۔ اب ان کے گاہک بھی ہمارے آدمیوں سے رجوع کر رہے ہیں۔"

"سیدھی سی ترکیب ہے کہ نئی پارٹیوں کو مال نہ دو۔" میں نے کہا۔

"یہی کیا ہے لیکن اب وہ ہمارے پرانے خوردہ فروشوں سے مال مہنگے دام لے رہے ہیں، پچھلے چند دنوں میں بہتیرے لوگوں کی تو چاندی ہو گئی ہے۔ پرانے لوگوں کے مطالبات کو رد کرنا بس سے باہر ہے۔"

"نذر اخان اور تازہ گل کے سلسلے میں کن لوگوں کے نام لیے جا رہے ہیں؟"

"پولیس تو اسے افغان منشیات فروشوں کی باہمی چپقلش سمجھ رہی ہے لیکن زیر زمین دھندوں سے تعلق رکھنے والے باخبر حلقوں میں نادر کا نام ہی بنا ہوا ہے کیونکہ طارق بیگ کے قتل کے بعد وہی بازار میں پیش پیش ہے۔"

"وہ تنہا تو نہیں ہے۔"

"سوچتا میں بھی یہی ہوں تو کیا فرق پڑتا ہے، دیکھا جائے

سے سیٹھ ہے اسی لیے اس کا نام لیا جا رہا ہے؟"

"اگر اس معمولی سی نادہی کار روائی نے تمہارے تخمینوں کو اُلٹ کر رکھ دیا ہے تو اس کا مطلب ہے کہ شہر میں ہیروئن کی حقیقی کھپت بہت بڑھ چکی ہے۔ ہم اس بازار کے سب سے بڑے حصے دار ضرور رہیں لیکن چھوٹے موٹے آدمی بھی خاصا کام کر رہے ہیں۔" میں نے اپنے گلاس سے آخری گھونٹ لیتے ہوئے کہا۔

"ایک بات پوچھوں؟" اس نے براہِ راست میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سنجیدگی کے ساتھ سوال کیا۔

"ضرور پوچھنا لیکن پہلے گلاس لبریز کر دو۔" میں نے گلاس کا پیندا میز کی چوبی سطح پر مارتے ہوئے کہا۔

وہ اٹھا اور بوتل کے ساتھ ہی آئس ٹرے بھی ساتھ لے آیا۔ "مجھے معلوم ہے کہ اب تم پوری بوتل چوس کر ہی اٹھو گے۔" وہ میرے مقابل بیٹھتے ہوئے ہنس کر بولا۔

"تمہیں جاشری کا حساب بھی تو برابر کرنا ہے؟"

"کبھی تم نے موجودہ حالات پر غور کرنے کی کوشش کی ہے؟" چند ثانیوں کے سکوت کے بعد اس نے بات چھیڑی۔

"کچھ دن پہلے بھی ہم اسی موضوع زیرِ بحث لا چکے ہیں۔" میں نے ابرو پر بل ڈال کر کہا۔

"کون سا موضوع؟" اس نے حیرت سے پوچھا۔

"یہی کہ ہم کھلی زد پر ہیں، ایک فرد کی حیثیت سے ہر ایک بیرون میں ہے اور کوئی پیچ ہو گئی تو بے موت مارے جائیں گے، اخلاقی کا انجام سامنے ہے۔ ایک طرف قانون اور دوسری طرف نادیدہ سرپرستوں کا ہم پر تسلط ہے۔"

وہ بے ایمان تھا شاید اپنے گلاس میں پہلے ہی زیادہ ڈال کر لایا تھا کیونکہ آخری گھونٹ لینے کے بعد اس کی آواز میں سرور کی لرزش در آئی تھی۔ "یہ تو خود غرضی کی باتیں ہیں۔ کبھی اخلاقی پہلو پر بھی غور کیا تم نے؟"

"ہائیں!" میں نے حیرت سے آنکھیں نکال کر بے ساختہ کہا۔ "یہ اخلاقی کا دورہ کیسے پڑ گیا تم پر؟"

"چرس تک تو بات ٹھیک تھی، دل تھی تو برداشت کر لیا، ہندلی تو بھی چرس کما کھاتے تھے لیکن جب سے وقت تو تباہی کا زہر پھیلا رہی ہے، میں اپنی آنکھوں سے دو کیس دیکھ چکا ہوں۔ یہ بدبخت نشہ وقت پر نہ ملے تو انسان جانور کی سطح سے بھی نیچے گر جاتا ہے۔ میں نے ان لوگوں کو اپنی آنکھوں سے سسکتے، بلکتے اور گڑگڑاتے دیکھا ہے۔" اس کی آواز میں درد کی کسک آ گیا۔

"اگلی کھیپ وصول کرنے سے انکار کر دینا۔" میں نے کنکھیوں سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے بے رحمانہ انداز میں کہا۔

"تاکہ کوئی دوسرا آ جائے اور میری کھوپڑی میں پگھلا ہوا سیسہ اتار کر چلا جائے۔" اس نے چیخ کر تلخ لہجے میں کہا۔ "تمہارے کتنے کیسے آنے دیں گے؟"

"میرا مطلب ہے آشا... میں بہت دنوں سے خلش محسوس کر رہا ہوں۔" وہ بوجھل لہجے میں بولا۔ "اکثر میری راتوں کی نیندیں اڑ جاتی ہیں... میں زیادہ عرصے یہ گاڑی نہ چلا سکوں گا!"

میں غور سے اس کے چہرے کا جائزہ لے کر اس کی بات کے وزن کا اندازہ کرتا رہا۔ اس کی مخمور نگاہوں میں واقعی کرب کے سائے لہرا رہے تھے جس کا مطلب تھا کہ وہ جو کچھ کہہ رہا تھا، خلوصِ نیت سے کہہ رہا تھا۔

"میں نے کبھی یہی محسوس کیا ہے!" آخر کار میں نے اداس لہجے میں کہا۔ "میں بھی اسی قسم کے ایک نشے کے شکار کو دیکھتا رہا ہوں۔" یہ کہتے ہوئے میرے ذہن میں عنبر اور اس کی ماں شمیم اور اس کے لڑکے کامران کا دردناک تصور پوری طرح واضح تھا۔ "میرا خیال ہے کہ جس شخص کے ضمیر میں ذرا سی بھی جان موجود ہے، وہ ہیروئن کی سوداگری ہضم نہیں کر سکتا۔ بوتل تو بڑی آسان سی بات ہے ہم اس سے کہیں گھٹیا جنس کے سوداگر بنا دیے گئے ہیں اور بد معاش آدمی تم سے ملنے والوں میں ملاوٹ کرتے ہیں جنھیں اس کی لت لگ چکی ہے وہ نشہ پورا کرنے کے لیے مقدار بڑھاتے جا رہے ہیں اور اس کے سارے فاقے براہِ راست لیے۔ نوٹ کی جیب میں جاتے ہیں۔"

"فاقے سے پہلے جب مجھے تو کبھی کبھی اپنے وجود سے بھی کراہت محسوس ہونے لگتی ہے۔ اگر مجھے پہلے ہی دن یہ شعور ہو جاتا کہ ہیروئن اس قدر بنیادی نشہ ہے تو شاید میں وہیں سے کنارہ کشی اختیار کرنے کی کوشش کرتا۔" اس کی آواز میں اداسی کا عنصر گہرا ہوتا چلا گیا جو شاید نشے کا اثر تھا کیونکہ نشہ کسی بھی قسم کا ہو، انسان کو ذکی الحس بنا دیتا ہے اور اندر چھپے ہوئے سسکتے ہوئے جذبوں کو قوتِ گویائی عطا کر دیتا ہے۔ شاید یہی اثر لوگوں کو نشے کی طرف راغب کرتا ہے کہ عالمِ سرور میں وہ ہر وہ بات کہہ اور کر گزرتے ہیں جو عالمِ ہوش و حواس میں سوچنی بھی دشوار ہوتی ہے۔

معاشی ناآسودگیاں، طبقاتی منافرت، مشینی عہد کی آسائشوں کے حصول کی تھکا دینے والی جدوجہد اور بسا اوقات نامرادی کی فضا میں غریب اور امیر ہر ایک پیا جا رہا تھا۔ ہر شخص پر

میں دوستی کی آڑ میں کامیابی وار کرنے پر تلا رہتا ہے۔ ان کے اعصاب زیادہ مضبوط نہیں تھے۔ وہ زندگی کے اس خوبصورت عذاب والے رستے اس ابدی آرام گاہ میں جا اترتے تھے جہاں ان میں سے زندگی کا کوئی جھمیلا نہیں تھا اور جن کے کمزور اعصاب اس بوجھ سے چٹخنے لگتے تھے وہ سگریٹ سے شراب اور ہیروئن تک نشوں کی آغوش میں پناہ ڈھونڈنے میں مصروف ہو جاتے تھے جو جس قدر کمزور تھا وہ اسی قدر قوی تر نشے سے رجوع کر رہا تھا اور یوں موت کے سوداگر من مانے منافع کی فصل کاٹ رہے تھے۔

"کل کا اخبار نہیں دیکھا تم نے؟" وہ تھکی ہوئی سی کمزور آواز میں کہہ رہا تھا۔ "کورنگی میں ایک نوجوان لڑکے نے نشے کے بے رحم نرغے میں پھنس کے اپنی ماں کو ہلاک کیا، جس نے غربت کی نوا سے بھی لہولہان کر دیا اس بے چارگی کی چند روز بعد شادی ہونے والی تھی۔ تم تصور نہیں کر سکتے کہ وہ بہن کا سارا جہیز کے بجائے اس کا زیور لے بھاگا اور بعد میں ایک سینما کے قریب سے ہیروئن کے نشے میں دھت گرفتار کر لیا گیا۔ پورا گھرانا تباہ ہو گیا۔ اب کون اس کی بہن کا ہاتھ تھامے گا؟"

"مجھے زیادہ دکھی مت کرو یار؟" میں نے آہستگی سے کہا۔ "میں بھی یہ سب دیکھتا اور پڑھتا رہتا ہوں لیکن ہم کیا کر سکتے ہیں؟ کوئی سامنے ہوتا تو اسے ہی ٹھکانے لگا دیتے؟"

"بی فور کا سراغ لگا لو نا؟" اس نے رازدارانہ لہجے میں کہا اور میں ہنس پڑا۔ بی فور اس کے سامنے بیٹھا تھا اور دوسری کا تشخص تھا وہ اندازہ کرنے سے قاصر تھا کہ تنظیم کس قدر پیچیدہ تھی اور اس میں بی فور کس قدر مجبور و بے بس تھا۔

"ملے مار دو گے تو باقی لوگ ہوشیار ہو جائیں گے ہی دن کا تم ہی نے انکشاف کیا ہے۔ وہ مر گیا تو کوئی اور بی فور کی جگہ سنبھال لے گا، یہ چکر تو ختم نہیں ہوگا؟"

"کوئی تو ہوگا جس کے بل بوتے پر یہ سارا کھیل چل رہا ہوگا؟" وہ قدرے جھلا گیا۔

"مافیا کا نام سنا ہے تم نے؟ بس ایسے ہی مافیا سمجھ لو اگر کسی دن یہ ساری تنظیم کا ماسٹر مائنڈ قدرتی موت کا شکار بھی ہو گیا تو تمہیں کچھ علم نہ ہو سکے گا۔ اس کا نمبر دو اس کی جگہ سنبھال لے گا اور یہ دھندا اسی انداز میں چلتا رہے گا جب تک نشوں کی طلب ختم نہیں ہوگی یہ چکر چلتا ہی رہے گا۔"

"چلتا رہے مجھے اس سے غرض نہیں۔ میں پورے معاشرے میں انقلاب نہیں لا سکتا، میری؟" اس نے جوش میں اپنے سینے پر ہاتھ مارا۔ "جہانگیر خان کی تو بس اتنی سی خواہش ہے کہ اب مجھے ہاتھ اس کراہت آمیز دھندے میں ملوث

نہ ہوں۔"

"چلو اس کے لیے خون خرابا بھی کیوں نہ کرنا پڑے؟" میں نے چیلنج آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"ہاں ہاں!" وہ پُرجوش لہجے میں بولا۔ "ایک بار قصہ تو تمام ہو جائے گا نا؟"

میں ہنس پڑا۔ "ابھی بی رہنے دو جیتے! زرا سی گلی بچوں کی ذہن سے دھند صاف ہو گی تو تم ننھی سی بیوی کی ہوتی کا خیال آنے لگا اور سارا جوش جھاگ کی طرح بیٹھ جائے گا؟"

"تم پھر بیوی کا ذکر نکال بیٹھے؟" وہ غصیلے لہجے میں غرایا۔ "بیوی میری ہے اور یاد تمہیں رہتی ہے؟"

"تم ہی اسے بہت بیٹھے ہو لہٰذا مجھے بھی اس کا خیال رکھنا پڑتا ہے؟" میں نے موضوع کی نزاکت بھانپتے ہوئے شناسا لہجے میں کہا۔ مجھے معلوم تھا کہ شادی کے بعد ہی سے ان دونوں میں ٹھنی رہتی تھی اور اس کی بیوی چلتی تو کوئی بار بیسیوں کی حوصلہ افزائی کی کوششیں کرتی تھی لیکن میں نے جہانگیر کی دوستی کے حوالے سے کسی بے جا اقدام سے ہمیشہ گریز کیا جس کی بنا پر وہ مجھ سے چڑنے لگی تھی۔

"جس دن بہت زیادہ خیال رکھنے کی کوشش کی تمہاری گردن جڑ سے اکھاڑ دوں گا؟" وہ نئے گلاس سے ایک لمبا گھونٹ لے کر بولا۔ "اسے جہنم میں ڈالو اور مجھے کوئی ترکیب بتاؤ۔ میں سنجیدگی کے ساتھ خلوص چاہتا ہوں؟"

"بس دعا ہی کر سکتا ہوں کہ مرگ سیوں کا موجود وہ تعطل مستقل ثابت ہو اور انہیں اگلی کھیپ ملنے کی نوبت ہی نہ آئے۔" میں نے پُرخلوص لہجے میں کہا۔

"یہ بھی ظلم ہوگا، ہیروئن کے عادی سے زیادہ وہ شکار پاگل ہو جاتے ہیں گے یا تڑپ تڑپ کر مر جائیں گے، یہ ایسا موذی نشہ ہے کہ اپنا علاج بھی خود ہی ہے بہ مانی تو بس نگرانی میں رکھ کر خوراک کی مقدار میں بتدریج کمی کرتا جاتا ہے؟"

"پھر ایک ہی صورت باقی رہ جاتی ہے کہ بی فور سے رابطہ ہو تو مرغے کی طرح بانگ دینی شروع کر دینا؟" میں نے سنجیدگی سے کہا۔

"پھر بہکنے لگے؟" وہ آنکھیں نکال کر بولا۔

"درست کہہ رہا ہوں میرے عزیز۔ بی فور سمجھے گا کہ تمہارا دماغ چل گیا ہے اور وہ تمہارا پیچھا چھوڑ دے گا؟"

"تم منافق اور دغا باز ہو؟" وہ جھلا کر بولا۔ "میری مدد ہی نہیں کرنا چاہتے، تم میرے ساتھ مل جاؤ تو میں دیکھتا ہوں کہ بی فور میرا کیا بگاڑ لیتا ہے؟"

”اگر ایسی ہی بات ہے تو پھر ان کا کیا کہو گے جو ہم دونوں کے درمیان اس ملاقات سے عزیز ہوگی تو تب خود ہی پسپائی اختیار کرنے پر مجبور ہو جاؤ گے؟“

اس نے مایوسانہ انداز میں سر ہلا دیا۔ ”ناممکن... طریقہ کار کچھ ایسا ہے کہ مال کے ساتھ میں خود بھی بیٹھا جاؤں گا اور ساتھ ہی مجھے مکمل علم نہیں ہو پاتا کہ مال کہاں سے اور کیسے آ رہا ہے، پتا چلا ہے تو اسی لیے وہ مال میری تحویل میں ہوتا ہے اور اس کی جواب دہی میری ذمہ داری ہوتی ہے۔“

میں اس کے برابر میں جا بیٹھا اور اس کے شانے پہ ہاتھ رکھ کر بولا۔ ”آج پہلی بار مجھے یقین آیا ہے کہ تم واقعی اپنے موجودہ دھندے سے متنفر ہو چکے ہو۔ اب سے پہلے تک تمہاری گول مول باتوں سے میں یہی سمجھتا رہا کہ تم میری وفاداری کا امتحان لینے کی کوشش کرتے ہو۔ میں ضرور کوئی راہ نکالوں گا، لیکن یہ باتیں اپنی ذات تک ہی محدود رکھنا۔“

اس نے ابلتے حسد کے اظہار میں پُرجوش طریقے سے ہاتھ ہلایا اور بولا۔ ”لیکن یہ بہتر نہ ہوگا کہ فوری طور پہ سی ون کا ذکر بالکل نہیں کریں بلکہ کیا پتا سالا اسنگ ہی جانے؟“

”یہ حماقت ہی کیوں؟“ میں نے پورے خلوص سے کہا۔ ”اگر سی ون اندر کا آدمی ہوا اور فوری طور پر اس بارے میں جا بیٹھا تو وہ تمہاری طرف سے بدگمان ہو جائے گا۔ جواب دہی مشکل ہو جائے گی تمہارے لیے۔“

”میں تمہاری اسی حرکت سے چڑتا ہوں، پہلے خود ہی ایک بات کو دلائل سے صحیح ثابت کرتے ہو اور جب اسے مان لیا جائے تو اپنے ہی دلائل سے اسے یکسر رد کر دیتے ہو۔“

”اپنی عقل بھی تو استعمال کیا کرو۔ دوسروں کے دلائل پر اس قدر انحصار کرتے ہو تو فوری طور پر کیا چیز پیچھے سے بھی پکڑ کر نہ جیت سکو گے۔“

”دوسروں کی بات مت کرو، تمہیں میں عقلِ کل سمجھتا ہوں اسی لیے تمہاری ہر بات مان لیتا ہوں۔“ وہ وضاحت آمیز لہجے میں بولا اور میں گلاس کی تلچھٹ صاف کر کے اٹھ گیا۔

”کہاں چلے؟ ابھی تو بوتل کا پیندا خاصی دور ہے۔“ وہ حیرت سے بولا۔

لیکن وہ مجھے روکنے میں کامیاب نہ ہو سکا کیونکہ میرے ذہن پہ سی ون یا قاسم کی طرف سے خلش سوار ہو گئی۔ آخر اسے میری ایسی کیا ضرورت تھی کہ وہ میری تلاش میں جہانگیر تک سے رجوع کر بیٹھا تھا۔

✻

میں جہانگیر کے گھر سے سرور کے عالم میں روانہ ہوا تھا اور سگریٹ نوشی سے لطف اندوز ہونے کے لیے کار ایک قدرے طویل لیکن غیر معروف راستے پہ ڈال دی تھی کہ چند ہی منٹ بعد عقب سے ایک بھاگتی ہوئی برق رفتار موٹر سائیکل غراتی ہوئی نمودار ہوئی اور آناً فاناً میری کار کے برابر آ گئی۔ لمحہ بھر کے لیے موٹر سائیکل کی رفتار دھیمی ہوئی اور وہ میری کار کے پہلو بہ پہلو چلتی رہی۔ میری جبلت نے خطرے کا سگنل دیا لیکن اسی لمحے موٹر سائیکل سے کسی بے آواز ہتھیار سے فائر کیا گیا۔ شاید میں غیر شعوری طور پر کار کی رفتار بڑھا چکا تھا لہٰذا گولی مجھے نشانہ بنانے کے بجائے عقبی کھڑکی کا شیشہ توڑتی ہوئی کار کے کسی اندرونی حصے میں جا گھسی اور میرا ہاتھ اسٹیئرنگ پہ بہک گیا۔ اگر میں فوراً ہی بریک نہ لگاتا تو میری کار فٹ پاتھ پر کسی درخت یا بجلی کے کھمبے سے جا ٹکرائی ہوتی۔ اسی اثنا میں موٹر سائیکل سوار تمام روشنیاں گل کر کے انتہائی تیز رفتاری کے ساتھ آگے بڑھتا چلا گیا۔ مجھے اتنی بھی مہلت نہ مل سکی کہ اس کے حلیے کا ہی جائزہ لے سکتا۔ اپنی تمام روشنیاں گل کر کے اس نے نمبر دیکھے جانے کا امکان بھی ختم کر دیا تھا۔ رہی میری کار کے ہیڈ لیمپس کی روشنی تو وہ اسٹیئرنگ پہ ہاتھ بہکنے کے باعث پہلے ہی سڑک کے بجائے فٹ پاتھ پہ پڑ رہی تھی۔

اس نے رک کر اپنے فائر کا نتیجہ دیکھنے کی حماقت نہیں کی تھی۔ انجن کی آواز ہی سے میں نے اندازہ لگا لیا تھا کہ موٹر سائیکل کا انجن بہت طاقتور تھا اور میرے لیے سنبھل کر اس کے تعاقب میں روانہ ہونا بے سود ہوتا۔

میں نے اپنی کار سڑک کے کنارے لگائی اور انجن بند کیے بغیر سگریٹ سلگا کر اس نامعلوم حملہ آور کے بارے میں سوچنے لگا جس انداز میں گولی چلائی گئی تھی اس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ کوئی اتفاق یا غلط فہمی نہیں تھی بلکہ ایک سوچا سمجھا قاتلانہ حملہ تھا۔

سی ون یا قاسم میری تلاش میں جہانگیر سے رجوع کر چکا تھا۔ شاید اسے میرے اور جہانگیر کے گہرے مراسم کا بھی علم تھا لہٰذا اس نے اپنے کسی گرگے کو واضح ہدایات کے ساتھ جہانگیر کے گھر کی نگرانی پر مامور کر دیا تھا۔ وہ شخص ہدایات کی روشنی میں میری کار پہچاننے کے بعد اطمینان سے میری واپسی کا منتظر رہا، پھر تیز رفتار موٹر سائیکل سے مجھ پہ ایک بے آواز فائر کر کے فرار ہو گیا۔ وہ تو میرے ستارے ہی اچھے تھے کہ کار کی رفتار میں اچانک اضافے کے باعث

اس کی ملاقات ہوتی تو گولی میری کھوپڑی کے بجائے کھڑکی کے شیشے کے ٹکڑے اُڑا سکی تھی۔

سگریٹ کے چند گہرے کش لے کر میں نے کار آگے بڑھا دی۔

اس وقت شہر میں قاسم کے سوا کوئی میرا ایسا دشمن نہیں تھا جو مسٹر لیو کا پیچھا کر رہا تھا اور اس کے ثبوت کے واضح اسباب موجود تھے۔ سب سے بڑی بات تو یہ تھی کہ پچھلے دنوں اس کا معلوم تھا پیرا ٹونی کی عنایت سے حاکم بنا دیا گیا۔ وہ دوسرا سبب رخشی کی ذات تھی۔ وہ قاسم کی دوست اور اسی لئے اس کی رقیب تھی۔ پہلے اسے مخبری کے لیے سکندر علی کے پیچھے لگایا گیا۔ پھر جب مجھے پولیس فورس کا منصب ملا تو اس نے مجھ پر ڈورے ڈالنے چاہے۔ وہ مجھے نہیں پہچان سکی لیکن میں بےنقاب پولیس کے روپ میں اسے سکندر علی کے مکان میں ہر زاویے سے بخوبی دیکھ چکا تھا۔ مجھے پھانسنے کے لیے وہ خود میرے دام میں آ پھنسی اور جب اس کی بھولی کہانی میں نے اسے ٹو تک پہنچائی تو اس نے باقاعدہ رخشی کے قتل کا سنگدلانہ فیصلہ صادر کیا جسے پایہ تکمیل کو پہنچانا قاسم ہی کے فرائض میں داخل تھا اور قاسم کو مجبور ہو کر رخشی کو روپوش کرنا پڑا۔

وہیں سے میری اور اس کی ٹھنی تھی۔ بظاہر ہم دونوں تنظیم کے اہم اراکین تھے اور فرائض کی ادائیگی کے سلسلے میں ایک دوسرے سے تعاون کر رہے تھے لیکن ایک دوسرے پر وار بھی کرتے جا رہے تھے اور مجبوری یہ آ پڑی تھی کہ سب کچھ جانتے بوجھتے ہوئے بھی کسی ایک کو دوسرے کی چیرہ دستیوں کا شکوہ تو کجا اعتراف بھی کرنے کی جرات نہیں تھی۔

میری دانست میں کچھ بعید نہ تھا اگر حملہ آور قاسم خود ہی ثابت ہوتا۔

گھر پہنچتے ہی چوکیدار سے خبر ملی کہ ڈرائنگ روم میں کوئی مہمان منتظر تھا جب کہ سلطان شاہ کافی دیر پہلے واپس آ کر مہمان کی وجہ سے خوابگاہ میں جا گھسا تھا۔ پورچ سے ذرا آگے ایک نامانوس سی کار بھی موجود تھی۔

مہمان کے امکانی حدود اربعہ کے بارے میں سوچتے ہوئے کار پارک کر کے میں نے ڈرائنگ روم میں قدم رکھا تو قاسم کی صورت دیکھ کر دہلیز پر ٹھٹک گیا۔

"یہاں کیوں آئے ہو؟" میں نے وہیں کھڑے کھڑے سرد اور سپاٹ لہجے میں سوال کیا۔

"فرائض کی انجام دہی نے مجبور کیا ہے؟" وہ خبیثانہ مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔ "وہاں کیوں رک گئے، اندر چلے آؤ۔ تمہارا بھی گھر ہے یہ۔"

"میرا خیال تھا کہ میں تمہیں پہلی بار آ رہا ہوں۔" میں نے آگے بڑھتے ہوئے اندھیرے میں تیر پھینکا۔

"کب کی بات ہے؟" اس کا لہجہ معنی خیز تھا۔

"پندرہ بیس منٹ پہلے کی بات ہے۔" میں اس کے مقابل صوفے پر بیٹھ گیا۔

"اور میں ڈیڑھ گھنٹے سے یہاں تمہارا منتظر ہوں، چاہو تو اپنے چوکیدار سے تصدیق کر سکتے ہو۔ ویسے کس بدنصیب کو پہلی آتے ہی سبکے دھوکے ہیں؟ مجھ سے اچانک کیا پرخاش ہو گئی تمہیں؟"

"ایک دوست کے گھر سے لوٹتے ہوئے کسی موٹر سائیکل سوار نے مجھ پر ناکام قاتلانہ حملہ کیا تھا۔" میں نے بغور اس کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "اس کی گولی خطا ہو گئی لیکن میں نے موٹر سائیکل سمیت اسے کار کے نیچے کچل دیا۔"

اس کے چہرے کا رنگ اڑ گیا لیکن اس نے فوراً ہی خود پر قابو پا لیا اور پھیکی سی ہنسی کے ساتھ بولا۔ "اتنے بدگمان کیوں ہو میری طرف سے، میری تم سے کون سی دشمنی ہے جو تم پر قاتلانہ حملہ کرتا؟"

"زمین کا دور لد گیا اب تو زمانے کے دو ہی بہلانے رہ گئے ہیں۔ زن، زر بازی۔" میں نے معنی خیز لہجے میں کہا۔

"پہیلی کی زبان نہیں کی ہے نہ سمجھے؟" وہ بولا۔ "پھر عورت سے کیا مراد ہے تمہاری؟"

"کسی اور سے نہ پوچھ لینا۔" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔

"عورت عورت ہوتی ہے، چاہے تم اسے کچھ بھی نام دے لو، رخشی کا کچھ پتا چلا؟"

"نہیں... اوہ اچھا۔" وہ چونکنے کی اداکاری کرتے ہوئے بولا۔ "کہیں تم مجھے اور رخشی کو ایک ہی کشتی کا مسافر تو نہیں سمجھ رہے؟"

"سمجھنے یا نہ سمجھنے سے حقائق تو نہیں بدل سکتے۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ وہ خاموش ہی رہا۔

"وہ حملہ آور کون ہو سکتا ہے؟" چند ثانیوں کے توقف کے بعد اس نے سوال کیا۔

"ہوگا کوئی، اسے جہنم میں ڈالو۔" میں نے اس کے تجسس کو نظر انداز کرتے ہوئے کہا۔ "یہ بتاؤ کہ کس فرض کی انجام دہی نے تمہیں یہاں آنے پر مجبور کیا ہے؟"

"تم دو روز سے کہاں تھے؟"

"سوال نہیں۔" میں نے سخت اور کھردرے لہجے میں کہا۔

”مجھے جواب چاہیے۔“

”میں تم سے تیجے ضرور رہوں لیکن سلامتی کے معاملات میں خود مختار ہوں۔ کل رات لے تو کو بھی تمہاری نالش تھی۔۔“

”اسے میں خود جواب دے لوں گا۔ میری رو پوشی کا تعلق بھی سلامتی کے معاملات سے ہی تھا جس کے بارے میں میں تمہیں آگاہ کرنا ضروری نہیں سمجھتا۔“

”بہرحال اب تمہاری راتیں اپنے گھر پہ ہی گزریں گی۔۔ یہ میرا نہیں اوپر والے کا حکم ہے۔“

”تاکہ اگلا قاتلانہ حملہ کامیاب ہو سکے۔“ میں نے زہرخند کے ساتھ کہا۔

”تم حد سے بڑھ رہے ہو۔“ وہ مجھے گھورتے ہوئے بولا ”میری تم سے کون سی دشمنی ہے؟“

”پتا نہیں۔“ میں نے بے پروائی سے شانے اچکا کر کہا۔ ”دلچسپ بات یہ ہے کہ مجھے جہانگیر کے گھر سے نکلنے کے بعد مارنے کی کوشش کی گئی تھی۔ تم کو میرے اور جہانگیر کے مراسم کا شاید پہلے سے علم ہے کیونکہ میری تلاش میں تم براہ راست اس سے رجوع کرنے کی حماقت کا ارتکاب بھی کر بیٹھے ہو۔“

”اسی لیے تم مجھ پہ شبہ کر رہے ہو۔“ اس نے ہنستے ہوئے کہا۔ لیکن انداز سے وہ موضوع کی اہمیت کو گھٹانے کی کوشش کر رہا تھا۔ ”تمہیں مار کر بھلا مجھے کیا حاصل ہوگا؟“

”سوال تو معقول ہے۔“ میں نے سر ہلا کر طنزیہ لہجے میں کہا ”تم چاہتے تو میری کار کی ڈگی میں نائم بم بھی رکھوا سکتے تھے۔“

وہ بے چینی سے پہلو بدل کر رہ گیا کیونکہ وہ میری کار کی ڈگی میں بم رکھوا چکا تھا۔ پھر رخشی نے بیدر دین کو فون پہ مجھے انتباہ کیا تو میں نے بروقت بم سے چھٹکارا حاصل کیا لیکن میں نے اس پورے واقعے کے سلسلے میں قاسم کو ایک لفظ بھی نہیں بتایا تھا۔ اس نے رخشی کے ذریعے ہی کوشش کی ہیں اور اس لڑکی میں کہا کہ میں اس سے اشارۃً بھی رخشی نے خطرے کا ذکر کروں تو وہ مجھے کسی اور کر وہ کی نگاہوں میں آجانے کا یقین دلا کر اسے تڑ سے مجھے خاتمے کی ہدایت حاصل کر کے۔ اس طرح وہ با آسانی مجھے اپنے اشاروں پہ نچا سکتا تھا۔

ہم دونوں میں شدید سرد جنگ جاری تھی، دونوں ایک دوسرے کے حربوں سے واقف تھے لیکن کھل کر بات نہیں ہو رہی تھی۔

”اس دھمکی کا کیا ہوا جو کسی نے تمہارے گھر کو تباہ کرنے کے بارے میں دی تھی؟“ میں نے اسے ذہنی جھٹکا لگانے کی نیت سے وہ چبھتا ہوا سوال کیا۔

”کچھ کر گزرنے والے دھمکیاں نہیں دیتے۔“ وہ طنزیہ لہجے میں بولا۔ ”ابھی تک تو کوئی نہیں آیا اور آیا تو زندہ لوٹ کر نہیں جا سکے گا، میں نے پورا انتظام کر لیا ہے۔“

میں اس کے جھوٹ پہ دل ہی دل میں ہنس کر رہ گیا۔

”تم نے اب تک یہ نہیں بتایا کہ میری تلاش میں تم اس قدر بے چین کیوں تھے؟“

”اس وقت حالات خراب ہیں، لیکن تم ہوی نگاہوں میں رہیں تو اچھا رہتا ہے۔ کل رات لے تو نے فون کیا تھا۔ اب ہم اس سے رابطہ قائم نہ کر سکیں گے کسی مجبوری کی وجہ سے اس کا نمبر ترک کر دیا گیا ہے۔ ضرورت پڑنے پہ وہ خود ہی رجوع کرے گا۔“

”اسی لیے راتیں گھر پہ گزارنے کا مشورہ دے رہے تھے۔“

”ہاں۔“ وہ چند لمحے کے لیے خاموش ہوا۔ اپنی رسٹ واچ پہ اچٹتی سی نگاہ ڈالی پھر بولا۔ ”ایک بات میری سمجھ نہیں آتی کہ تم اپنے تعاقب کی کسی کوشش کو برداشت کیوں نہیں کر پاتے؟“

”اپنی آزادی پہ ڈاکا کوئی بھی برداشت نہیں کرے گا۔“ میں نے کہا۔ ”جب بھی کوئی نگاہوں میں آگیا میں احتراز کروں گا۔ حفاظت کے لیے ساتھ رہنا اور بات ہے چوروں کی طرح چھپ کر تعاقب کرنا ذلیل حرکت ہے۔“

”وہ۔۔ وہ پچھلے مہینے ایک آدمی کے ساتھ تم نے بہت برا سلوک کیا تھا، وہ ابھی تک اسپتال میں ہے۔ تمہارا آدمی بھی لوالسا کر مر گیا تھا اور لوگ اس وقت تک سے جانتے ہیں جب تک اس نے بے ہوشی کی اداکاری سٹ شروع نہیں کی۔“

”تم حکم بھی دو گے تو اب کم از کم وہ میرا پیچھا نہیں کرے گا۔“ معاً فون کی گھنٹی بجی تو قاسم کی آنکھوں میں چمک سی کوند گئی۔

میں نے ڈرائنگ روم والے آپریٹس کا ریسیور اٹھا کر ہیلو کہا تو دوسری طرف کی آواز سن کر میرے حلق سے ایک گہرا سانس آزاد ہو گیا۔

”کہاں بھاگے پھر رہے ہو تم؟ میں نے تو کتنوں ہی ڈلوا دیے ہیں تمہارے لیے۔“ وہ آواز واضح طور پہ رخشی کی تھی۔

”کیا کام پڑ گیا تھا؟“ میں نے کنکھیوں سے قاسم کی طرف دیکھا وہ میری ہی طرف متوجہ تھا۔

”تم سے کچھ باتیں کرنی ہیں۔“

”ابھی کر ڈالو۔“ میں نے دھیمی آواز میں کہا تاکہ قاسم میری

پوری بات نہ سن سکے۔

"کہیں مل لو نا۔" وہ شاید ٹھٹک کر بولی تھی۔ "ابھی یا کل کسی وقت، جب تمہیں سہولت ہو۔"

"کل وقت دے دوں گا، اپنا نمبر بتا دو۔"

"ہائے۔" ریسیور پر اس کے گہرے سانس کی آواز ابھری۔ "اپنا تو نمبر ہی نہیں ہے کوئی۔ پبلک بوتھ سے بول رہی ہوں۔ ساتھی بتا رہا تھا کہ کم از کم تمہارے ہی نمبر کا پتا کر سکوں۔"

"اور تمہارا وہ متعصب دوست کہاں جائے گا؟" میں نے براہ راست قاسم کی طرف گھوم کر دھیمی آواز میں کہا۔ وہ میری گفتگو کے بارے میں بے حد متجسس تھا لیکن مجھ سے نگاہیں چار کرنے کے بجائے ایک پینٹنگ کی طرف متوجہ ہو گیا۔

"میں اس سے اکتا گئی ہوں۔ پھر بتاؤ کہاں مل رہے ہو؟"

"کل شام فریئر ہال کے نکڑ پہ انتظار کروں گا... ساڑھے چھ اور سوا چھ کے درمیان۔" میں نے پیچھا چھڑانے کی نیت سے کہا ورنہ درحقیقت میرا اس سے ملنے کا کوئی ارادہ نہیں تھا۔

سلسلہ منقطع ہو گیا۔ عورت دنیا کے کسی بھی خطے سے تعلق رکھتی ہو، مرد پہ جال ڈالنے کے لیے وہ اپنی عمر کے دور کے پرانے ہتھیار آزماتی ہے جو گزشتہ ہزاروں برس سے باوجود بہت کم ناکام ہوتے ہیں مگر میں تو اس کے سائے سے بھی دور رہنے کا فیصلہ کر چکا تھا۔

"بڑے خوش نصیب ہو، کس کا فون تھا؟" قاسم نے بلاوجہ ہی بات چھیڑ دی۔

"ایک گل رنگ اور فیاض لڑکی کا فون تھا، سراپا دعوت بنی ہوئی تھی۔" میں نے اس کی دلچسپی بھانپ کر چہکتے ہوئے لہجے میں کہا۔

"مجھے نہیں پتی کوئی ایسی... آج کل تو چاہت بھی کمرشل ہو کر رہ گئی ہے۔"

"کل شام ساڑھے چھ فریئر ہال کے نکڑ پہ مل لینا اس سے۔ فون کا عشق ہے، میری صورت سے ابھی تک ناآشنا ہے۔"

"نام کیا ہے؟" اس نے پوچھا۔ مجھے یقین تھا کہ رخشی نے اسی کے ایما پر ایسے مقررہ وقت پہ فون کیا تھا جب وہ میرے پاس موجود تھا اور اب وہ میری زبان سے رخشی کا نام سننے کا منتظر تھا لیکن میں نے بھی کچی گولیاں نہیں کھیلی تھیں۔

"عورت کا کوئی نام نہیں ہوتا۔ تھوڑی دیر پہلے تم نے خود ہی کہا تھا۔"

وہ بے بسی سے میری طرف دیکھتا رہا، پھر گہرا سانس لے کر بولا۔ "میں تم سے کچھ ذاتی باتیں کرنا چاہتا ہوں، میں نے تمہیں اور تم نے مجھے جو کہا ہے، ہمیں برابری سے بات کرنا ہوگی۔"

"ہماری جو بھی گفتگو ہوئی، تنظیم کے حوالے سے اور اس کے دائرہ کار میں ہوئی... رہی برابری تو اس کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ تم ہر حال میں مجھ سے جونیئر ہی رہو گے۔"

"سر چالیس!" وہ اٹھتے ہوئے معنی خیز لہجے میں بولا۔ "اگر ہم ایک دوسرے کے کام نہ آئے تو اپنے بھی کسی مصرف کے نہ رہیں گے۔" میں اس کے ہمراہ باہر آیا۔ اپنی کار کی طرف جاتے ہوئے اس نے روشنی میں میری کار کی عقبی کھڑکی کا ٹوٹا ہوا شیشہ دیکھا تو بے اختیار اس کی طرف بڑھتا چلا گیا۔ "تم پر تو واقعی حملہ ہوا ہے۔" اس کا لہجہ تحیر آمیز تھا۔

"مجھے تم سے جھوٹ بولنے کی کیا ضرورت تھی؟"

"میں سمجھا تم مذاق کر رہے ہو۔" وہ ڈھٹائی کے ساتھ بولا۔

"مجھے اب بھی یقین ہے کہ وہ تمہارا ہی آدمی تھا۔" میں نے لگی لپٹی رکھے بغیر کہا۔ "پہلے تو میں اسے واقعی قاتلانہ حملہ سمجھا تھا لیکن تم سے گفتگو کے بعد اندازہ ہو رہا ہے کہ اس نے دانستہ عقبی کھڑکی پہ فائر کیا تھا۔ اس کا مقصد صرف مجھے خوفزدہ کرنا تھا تاکہ میں تمہاری برتری تسلیم کر لوں۔"

"وہ اس گروہ کا کارندہ بھی ہو سکتا ہے جس سے رخشی جا ملی ہے۔"

"اس ڈھونگ میں کچھ نہیں رکھا قاسم!" اچانک ہی میں نے بات کھول دینے کا فیصلہ کر لیا۔ "میں دودھ پیتا بچہ نہیں ہوں جسے تم من مانی پٹیاں پڑھا سکو۔ تم مجھ پہ سر راہ فائر کروا سکتے ہو تو میرے ادنیٰ کارکن تمہارے گھر میں گھس کر تباہی بھی پھیلا سکتے ہیں۔ میں تشدد کا قائل نہیں ہوں ورنہ تمہیں کب کا معذور کرا چکا ہوتا۔"

میرا لب و لہجہ اسے پسند نہیں آیا اور وہ ایک جھٹکے سے اپنی کار کا دروازہ کھول کر اندر جا بیٹھا۔

اس کی گاڑی پھاٹک سے نکل جانے کے بعد میں اندر گھسا تو سلطان شاہ پہ نظر پڑی۔

"مغز کھول رہا تھا میرا اس مکار کی باتوں پہ۔" وہ غصیلے لہجے میں بولا۔ "میں راہداری میں چھپا ساری باتیں سن رہا تھا۔ میں نے آتے ہی اس کی ایک جھلک دیکھ کر اسے پہچان لیا تھا۔ اسی لیے اس کے سامنے نہیں آیا۔ تمہارے آنے سے پہلے اس نے تین مرتبہ کسی کو فون کیا تھا اور دبی دبی آواز میں گفتگو کرتا رہا تھا۔"

"شکر کرو میں اب اس قصے کو نمٹا ہی دوں گا۔" میں نے صوفے پہ بیٹھتے ہوئے کہا۔ "یہ بتاؤ کہ تمہاری مہم کا کیا رہا؟"

"میں نے اس کا کام تمام کر دیا۔" وہ سرسری لہجے میں بولا۔

"سمت ربخان کے بھانجے کو اس نے مار ڈالا تھا، اس کی گردن ٹوٹی ہوئی لاش کارساز روڈ پہ کھڑی ہوئی ٹیکسی میں پڑی ہوئی ملی ہے جب وہ بے چارہ ہمارے پیچھے آنے کے بجائے سیدھا لے گیا تو شاید وہ اسے بھی ہمارا ساتھی سمجھا ہوگا۔ خیر میں نے بھی انتقام لے ہی لیا۔"

"وہ کہاں مل گیا تھا تمہیں؟" میں نے پوچھا۔

"شام کو وہ ہوٹل پہنچا تھا، شاید مسز مراد سے ملنے آیا تھا لیکن میں نے اس تک پہنچنے سے پہلے ہی اس کا کام تمام کر دیا اس نے مقرب خان کے بھانجے کی گردن توڑی تھی میں نے اس کے دل میں چاقو کا پھل اتار دیا۔"

"کہاں پہنچیں آیا یہ واقعہ؟"

"ہوٹل کے احاطے میں ہی موقع مل گیا تھا۔ پہلے ہی وار میں کام تمام ہو گیا، اسے چیخنے کی مہلت بھی نہ مل سکی۔"

"یہ برا ہوا!" میں نے متاسفانہ لہجے میں کہا۔ "اسے ہوٹل سے دور لے جا کر مارتے تو بہتر ہوتا۔ لاش ہوٹل میں دریافت ہوگی لہٰذا پہلے سے کر وہاں مقیم شناسا لوگوں تک کو شناخت کے لیے طلب کیا جاتے گا۔ مسز مراد اسے دیکھ کر اپنے رد عمل پر قابو نہیں پا سکے گی اور پولیس کی بے رحمانہ باز پرس کی زد میں آجائے گی۔"

"ہاں یہ تو میں نے سوچا ہی نہیں تھا۔" وہ پیشانی پہ ہاتھ مار کر بڑبڑایا۔ "سب کچھ کر سکتا ہوں لیکن جب دماغ پہ خون سوار ہو جاتا ہے تو عقل باریکیوں کو نظر انداز کر کے چل جاتی ہے۔" پھر چونک کر بولا۔ "ہاں وہ تم پہ حملے کا کیا چکر تھا؟"

"وہ چلتی موٹر سائیکل سے بے آواز فائر کیا گیا تھا، پچھلی کھڑکی کا شیشہ چکنا چور ہو گیا۔"

"کیا وہ واقعی اسی تمام کا آدمی تھا؟" اس نے غصیلے لہجے میں سوال کیا۔

"اسے بھول جاؤ۔ ایک طرف غزالہ کی تصویر کا معاملہ ہے دوسری طرف لاہور کے معاملات ہیں۔ تیسرا محاذ قاسم کے خلاف کھلا ہوا ہے۔ موجودہ حالات میں ہم اتنے خطرات مول نہیں لے سکتے۔ قاسم کا معاملہ شاید آج نمٹ ہی جائے گا۔"

"پھر کہاں کا ارادہ ہے؟" اس نے ٹٹولنے والے لہجے میں سوال کیا۔

"میرا خیال ہے کہ آج اسے ٹو کا فون ضرور آئے گا... مجھے اس سے دو ٹوک بات کرنی ہوگی۔" میرے ذہن میں ایک واضح منصوبہ ترتیب پا رہا تھا۔

"یہ تو تم کر ہی لو گے لیکن مجھے رہ رہ کر مسز مراد کا خیال آ رہا ہے۔ وہ اپنے بے ساختہ رد عمل کی بنا پہ ضرور پولیس کی نگاہوں میں آ جائے گی، اس کا بیان ہمارے حق میں زہر ثابت ہو سکتا ہے۔"

"جو ہونا تھا سو ہو گیا۔ اب اسے بھول جاؤ، وقت پڑنے پہ دیکھی جائے گی۔"

☆☆☆

سلطان شاہ بہت زندہ دل اور بذلہ باش آدمی تھا۔ ابتدا میں اجنبیت کے باعث وہ بہت کم بولتا تھا اور بولتا بھی تھا تو محتاط رہتا تھا لیکن اس رات تو اس نے قصے اور لطیفے سنا سنا کر مجھے بے حال کر دیا۔ کھانے کے بعد شراب نوشی کے شغل میں مصروف ہو گیا اور اس نے اداکاری اور صوتی تاثرات کے ساتھ اپنی زندگی کے عجیب و غریب تجربات سنانے شروع کر دیے۔

آہستہ آہستہ گفتگو بے تکلفانہ ہوتی چلی گئی تو مجھے اندازہ ہوا کہ اس کی یادداشت لطیفوں سے بھی مالا مال تھی۔ سفر اور مسلسل بھاگ دوڑ کے باعث تھکے ذہن میں آرام کی خواہش ضرور موجود تھی لیکن میں کم از کم دو ڈھائی بجے تک ضرور جاگتے رہنا چاہ رہا تھا تاکہ لے ٹو کی طرف سے فون آئے تو میں حاضر دماغی کے ساتھ گفتگو کر سکوں۔ اسی وجہ سے میں نے خوابگاہ میں جانے کے بجائے ڈرائنگ روم میں نشست جما رکھی تھی اور ملازمین کو سونے کی اجازت دے دی تھی۔

لاہور میں اس عمارت کی تباہی کے بعد لے ٹو سے رابطہ ٹوٹ چکا تھا اور مجھے توقع تھی کہ بدلتے ہوئے حالات میں نئی ہدایات سے آگاہ کرنے کے لیے وہ ضرور رابطہ کرے گا۔ آتش زنی کا واقعہ لاہور کے مقامی اخبارات میں تو آ گیا تھا لیکن رات گئے ہونے والی اس واردات کی خبر کراچی کے اخبارات میں جگہ نہیں پا سکی تھی۔ امکان یہی تھا کہ اگلی صبح کے اخبارات میں اس واقعے کی تفصیلی رپورٹنگ شائع ہوگی۔

ہم دونوں انتظار کی کیفیت کو بھلانے کے لیے باتوں میں مصروف تھے کہ ایک بج کر دس منٹ پر اچانک فون کی گھنٹی کسی خوفناک آسیب کی طرح چیخ پڑی اور میں نے جھپٹ کر ریسیور اٹھا لیا۔

"ہیلو؟" دوسری جانب سے جانی پہچانی سرد اور سپاٹ آواز سنائی دی۔

"یس سر!" میں فوراً ہی مؤدب ہو گیا مجھے لہجے سے

سلطان شاہ کال کی نوعیت سمجھ گیا اور اس کے چہرے سے بے چینی کا اظہار ہونے لگا۔

"تم دو روز سے کہاں تھے؟" ریسیور پر اسے تو کی سرد اور کاٹ دار آواز کانوں کے راستے دماغ تک اترتی چلی گئی۔

"میں اہم کاموں میں مصروف تھا سر۔" اس نادیدہ شخص کی آواز سنتے ہی اس کے وجود پر ہلکا سا لاشعوری خوف طاری ہو جاتا تھا جسے وہ کوشش کے باوجود ذہن سے جھٹکنے میں کامیاب نہیں ہو پاتا تھا۔

"بکواس مت کرو۔" وہ درشتگی کے ساتھ غرایا۔ "مجھے تمہاری مصروفیات کی تفصیل درکار ہے۔ اسی دن تمہیں پورے شہر میں کہیں بھی تلاش کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکا، کہاں تھے تم؟"

"میرا بیشتر وقت اسی کے پیچھے گزرا ہے سر۔"

"کیا؟" وہ بے یقینی کے عالم میں دہاڑا تھا۔

"میری مصروفیات کچھ عرصے سے مشکوک ہیں..."

"پس منظر نہیں، میں تمہارے الفاظ میں جو ہے وہ نتائج سننا چاہتا ہوں۔"

"رخشی نامی لڑکی کو قاسم نے گلشن اقبال کے ایک مکان میں چھپایا ہوا ہے اور ہر روز چوری چھپے اس سے ملنے جاتا ہے۔" میں نے مختصر ترین الفاظ میں وہ انکشاف کر ڈالا جسے سن کر اسے تو کو میری غیر حاضری فراموش کر دینی چاہیے تھی۔

اور ہوا بھی یہی، میرے خاموش ہونے کے بعد چند ثانیوں کے لیے لائن پر سکوت چھا گیا پھر اس کی آواز ابھری:

"بدترین خبر سنائی ہے تم نے۔ لڑکی کا فیصلہ صادر ہو چکا تھا مگر قاسم بتا رہا تھا کہ لڑکی روپوش ہو گئی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ وہ غداری پر تل گیا ہے۔ کہاں رکھا ہے اس نے لڑکی کو؟"

اس کے لہجے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ میرا انکشاف سن کر اسے صدمہ پہنچا تھا۔

میں نے گلشن اقبال کا وہ پتا دہرا دیا جو میں سلطان شاہ سے سن کر ذہن نشین کر چکا تھا۔

"لیکن تم اس کے پیچھے کیسے لگے ہو؟"

"میں نے ایک بار قاسم کی کار میں لڑکی کی جھلک دیکھی تھی، مجھے معلوم تھا کہ اس کا فیصلہ ہو چکا ہے مگر وہ زندہ تھی۔ دوسری طرف قاسم مجھ سے بھی مطمئن نہیں تھا۔ وہ تا حال اس کے آدمی میرے پیچھے لگے رہتے تھے لہٰذا ایک موقع پر اس کے آدمی کو الجھا کر میں نے روپوشی اختیار کر لی۔ کل رات میں نے آپ کو رپورٹ دینا چاہی لیکن فون پہ سلسلہ منقطع

مل سکا۔"

"ہاں وہ نمبر اب ترک کر دیا گیا ہے۔ میں دو روز خود ہی فون کرتا رہوں گا۔" وہ بولا۔ "اور کیا معلوم ہوا قاسم کے بارے میں؟"

"میں اس کے کاروبار سے لاعلم ہوں، اس لیے کچھ نہیں کہہ سکتا ویسے وہ مشتبہ لوگوں سے ملتا رہتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ ہمارے ہی آدمی رہے ہوں۔"

"تم بہت اچھے جا رہے ہو۔ قاسم میری لسٹ پر آ گیا ہے مگر فی الحال میں اسے ڈھیل دے رہا ہوں۔ میں ابھی رخشی کی لاش کے پیچھے سے تاکا کرتا ہوں، انہیں اس پر نگاہ رکھنا ہو گی کہ اطلاع ملنے پر وہ کیا کرتا ہے۔"

"بہتر جناب! میں آنکھیں کھلی رکھوں گا۔"

"تمہیں یقین ہے کہ قاسم اس دوران میں کراچی ہی میں رہا ہے؟"

"یس سر! بالکل اسی طرح جیسے میں اپنے بارے میں پُر یقین ہوں۔"

"لاہور میں کچھ مشتبہ لوگ لگاتار مل رہے تھے۔" وہ موضوع چھیڑتے ہی میرا دل کنپٹیوں میں دھڑکنے لگا۔ "ان میں سے ایک لڑکی کی تصویر ملی تھی جس کی نقل تمہیں ڈاک سے بھیج دی گئی ہے۔ قاسم کو اس کی ہدایت کر دی تھی۔ اس لڑکی نے شاید کراچی کا رخ کیا ہے۔ اس کے ساتھ ایک مرد بھی تھا۔ لاہور سے ایک ہوائی جہاز پر بیٹھے۔ دو آدمی اس برقع پوش مشتبہ لڑکی کے پیچھے تھے لیکن وہ ان کی آنکھوں میں دھول جھونک کر بے نقاب کرنے سے پہلے اس کا سراغ کھو بیٹھے۔ آدمی نے جس ٹیکسی میں تعاقب کا آغاز کیا اس کا ڈرائیور بھی ان دونوں کا ساتھی تھا۔ تم چاہو تو ان دونوں سے مل سکتے ہو لیکن ہوٹل کے کمرہ نمبر گیارہ میں مسٹر مراد ٹھہرے ہیں۔ تم ان سے بڑے خلاق کے کوڈ سے بات کر کے گفتگو شروع کر سکتے ہو۔ وہ تمہیں کرامت سے ملوا سکیں گے۔ وہ میرا ایجنٹ، کار آمد آدمی ہے۔ اس کے پاس بھی لڑکی کی تصویر موجود ہے۔ مسٹر مراد نے لڑکی کو بچشم خود دیکھا ہوا ہے۔"

"او کے سر۔" میں نے دھڑکتے دل کے ساتھ کہا پھر ایک سوال کی ہمت کر ہی ڈالی۔ "کیا یہ ضروری ہے کہ جس برقع پوش لڑکی کا کراچی تک پیچھا کیا گیا، وہی ہماری مطلوبہ لڑکی ہو؟"

"تعریف سے شاید محروم ہو گئی ہے تمہاری کھوپڑی۔" ریسیور پر اس کی جھنجھلائی آواز ابھری۔ "علامات واضح طور پر اسی سمت میں نشاندہی کر رہی ہیں۔ کرامت نے اپنے ٹیکسی ڈرائیور کو تعاقب پر لگایا تھا لیکن اس کی زبان کھلوانے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔"

"میں پوری کراچی چھان ماروں گا سر۔" میرے لہجے میں

ڈٹے ہوتے شیشے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔

"یہ تمہارے ہی پاس چھوڑ دوں گا ورنہ اس کا تعاقب نہیں کر سکتے۔ ذرا رخشی کے مکان کا محل وقوع بتا دو تو میں ٹیکسی سے وہاں پہنچ جاؤں گا۔" میں نے پروگرام میں تبدیلی کرتے ہوئے کہا۔

اس نے ذرا تیوری ٹیک سیٹ سنبھال لی اور مجھے رخشی کے مکان کا پتا سمجھانے لگا۔

گھر سے نکلنے سے قبل ہم دونوں ہتھیار اپنی بغلوں میں لگائے ہوئے تھے۔

٭٭٭

راستے میں سلطان شاہ نے مجھے ایک ایسی جگہ اتار دیا، جہاں سے مجھے آسانی کے ساتھ ٹیکسی مل سکتی تھی اور خود آگے بڑھتا چلا گیا۔

میں نے ٹیکسی سمیت گلیوں میں بھٹکنے کے بجائے راشد منہاس روڈ پر شادی ہال کے قریب ٹیکسی چھوڑ دی اور تھوڑی دیر تک گلیوں میں بھٹکنے کے بعد مطلوبہ جگہ پر پہنچنے میں کامیاب ہو گیا۔

مطلوبہ مکان چار سو مربع گز کی تعمیرات کے علاقے میں واقع تھا۔ میں سلطان شاہ سے سن چکا تھا کہ اس محلے کے لوگ اچھی آبادی میں اس غیر آباد مکان کی طرف سے تشویش میں مبتلا رہتے تھے اور کئی بار قاسم سے اس مکان کو آباد کرنے کے سلسلے پر ناکام گفتگو بھی کر چکے تھے لہٰذا رخشی جیسی خوبرو لیکن تنہا لڑکی کے آباد ہونے سے ان کے شکوک میں اضافہ ہونا لازمی امر تھا۔

ان حالات میں اگر میں خاموشی سے مکان میں داخل ہونے کی کوشش کرتا اور اہلِ محلہ میں سے کسی کی نگاہ پڑ جاتی تو غیر ضروری طور پر ایک ہنگامہ کھڑا ہو سکتا تھا لہٰذا میں نے مکان میں داخلے کے لیے باقاعدہ طریقہ اختیار کرنے کا فیصلہ کرتے ہوئے اطلاعی گھنٹی کا بٹن بجانے سے پہلے پھاٹک اور ذیلی کھڑکی پر ایک نظر ڈالی کہ آزما یا تو وہ دونوں ہی راستے اندر سے بند تھے میں نے اطلاعی گھنٹی بجائی اور جواب میں کسی کے نمودار ہونے کا انتظار کرنے لگا۔

چند ثانیوں تک انتظار کے بعد میں نے دوبارہ گھنٹی کے بٹن پر انگلی رکھ دی۔ اس بار میں نے اندر سے گھنٹی کی آواز کی بازگشت بھی سننا چاہی لیکن ناکام رہا۔ معلوم ہوتا تھا کہ اس بٹن کو بجلی کی رسد ابھی منقطع کر دی گئی تھی۔

آہنی پھاٹک بجانے کا ردِ عمل حوصلہ افزا رہا۔ تھوڑے سے توقف کے بعد پھاٹک کے پیچھے پختہ فرش پر آہٹ سنائی دی۔ اسی کے ساتھ آواز ابھری۔ "کون ہے؟"

"دروازہ کھولو۔" رخشی کی آواز پہچان کر میں نے بھدی آواز میں کہا۔

ذیلی کھڑکی کھلی اور گیٹ لیمپ کی روشنی میں غیر متوقع طور پر مجھے اپنے روبرو دیکھ کر اس کی آنکھیں حیرت سے پھیلتی چلی گئیں۔ "تم .... تم یہاں کیسے؟" اس کے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی آواز نکلی تھی۔

"آ ہی گیا ہوں تو کیا اندر بھی نہ بلاؤ گی؟" میں نے پیش قدمی کرتے ہوئے معنی خیز لہجے میں کہا اور اس نے سمجھ لیا کہ مجھے باہر روکنے کی کوشش بے سود ثابت ہو گی۔

اس نے سمٹ کر راستہ چھوڑ دیا۔ میں نے اندر داخل ہو کر پھاٹک بند کر دیا۔ اس کی طرف مڑا تو وہ عمارت کی طرف میری رہنمائی کے بجائے دونوں ہاتھ کمر پر رکھے ذیلی کھڑکی پر ہی کھڑی تھی اور تشویش زدہ نگاہوں سے میری طرف دیکھے جا رہی تھی۔

"کیوں گھور رہی ہو؟" میں نے ہلکی مسکراہٹ کے ساتھ سوال کیا۔ "میری بے لیس .... ملاقات اور داخل ہونے کے طریقوں کے بارے میں تو نہیں سوچ رہیں؟"

اس کے ہونٹوں پر پھیکا سا تبسم تیر گیا۔ "بس اتنا بتا دو کہ تم یہاں تک کیسے پہنچے ہو؟"

"ٹیکسی سے۔" پھر مسکرا کر میں نے مصالحانہ انداز میں اس کا ہاتھ تھام لیا۔ "آؤ اندر بیٹھ کر سکون سے گفتگو کریں گے۔ تمہیں فکر مند ہونے کی ضرورت نہیں۔"

اس نے کوئی مزاحمت نہیں کی۔ بس خاموشی سے میرے ساتھ چل دی۔ مجھے ڈرائنگ روم میں بٹھا کر وہ چند ثانیوں کے لیے اندر گئی اور واپس لوٹی تو اس کے ہاتھ میں وینٹی بیگ موجود تھا۔ اس میں دور ہی سے خاصا ابھار نظر آ رہا تھا۔ رخشی کے چہرے پر سکون کے آثار سے مجھے یہ اندازہ لگانے میں کوئی دقت پیش نہیں آئی کہ اس بیگ میں بھرا ہوا ریوالور موجود تھا۔ لیکن میں خاموش ہی رہا۔ وہ میرے سامنے بیٹھ گئی۔

اس وقت میرے دل میں رخشی کے بارے میں عجیب سے جذبات موجزن تھے۔ اس سے میرے مراسم کی نوعیت ملی جلی سی تھی۔ اس نے دوستی کی آڑ میں میرے سر پر مسلط ہونے کی کوشش کی تھی لیکن میں اس سے دامن بچاتا رہا تھا۔ پھر جب اس نے نشے کی حالت میں سب کے سامنے بہت سے اعترافات کیے تو صورتحال یکسر بدل گئی۔ اسے لوٹنے والے مجھے رخشی کے اعترافات سننے کے بعد اس کی ہلاکت کا حکم جاری کر دیا لیکن قاسم نے رخشی

سے اپنی دوستی نبھانے کے لیے اسے روپوش کر دیا۔ اس دوران میری کار میں ٹائم بم رکھوانے کے ساتھ ہی رخشی نے فون پر مجھے دھمکیاں بھی دی تھیں۔ اس اعتبار سے دوستی کے بجائے ہمارے درمیان سنگین قسم کی دشمنی کی دیوار حائل ہو چکی تھی۔ کچھ نہیں کہا جا سکتا تھا کہ اسے فرسٹ گلشن اقبال کے اس مکان کا پتا سننے کے بعد قاسم کیا قدم اٹھاتا۔ اگر وہ اس مکان میں آ کر رخشی کو ٹھکانے لگاتا تو یہ اس کے اعتراف کے مترادف ہوتا۔ وہ کراچی میں رہتے ہوئے رخشی کے ٹھکانے سے لاعلمی ظاہر کرتا رہا اور اسے فون کال لاہور سے دیا ہوا پتا درست ثابت ہو جاتا۔
دوسرا راستہ یہ تھا کہ قاسم رخشی سمیت غائب ہونے کی کوشش کرتا لیکن اس کی ایسی کوئی بھی کوشش خودکشی کے مترادف ہوتی۔ اسے تو باغیوں کے خلاف کسی رعایت کا قائل نہیں تھا۔ وہ ان دونوں کے خاتمے کے لیے اپنے سارے وسائل داؤ پر لگا سکتا تھا۔ ان حالات میں قاسم کے لیے ایک ہی راستہ قابل عمل رہ جاتا تھا کہ وہ رخشی کو گلشن اقبال کے اس مکان سے فوری طور پر ہٹا کر اسے تو کو اطلاع دے دے کہ اس کے دیے ہوئے پتے پر رخشی نہیں مل سکی۔
قاسم کی ایسی ہی کسی حرکت کا سدباب کرنے کے لیے اسے تو نے مجھے اس پر نگاہ رکھنے کا حکم دیا تھا۔ ان پیچیدہ حالات میں رخشی کا مستقبل بہت غیر یقینی نظر آ رہا تھا۔ اسد کے ٹھکانے کی اطلاع میں نے خود اسے فون کر دی تھی تا کہ اپنے لاپتا ہونے کا جواز پیش کر سکوں مگر حقیقت یہ تھی کہ رخشی کو اس شہر میں موجود پا کر میرے دل کے کسی گوشے میں بے نام سی خلش جنم لے چکی تھی۔
"میرے سوال کا جواب نہیں دیا تم نے۔" چند ثانیوں کے اعصاب شکن سکوت کے بعد رخشی نے براہ راست میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سوال کیا۔ دستی بیگ پر قابض ہونے کے بعد وہ حیرت اور خوف کی ابتدائی کیفیت پر قابو پا چکی تھی۔
"تم ایک لمحے کے لیے بھی میری نگاہ سے اوجھل نہیں ہو سکی تھیں۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔ "تمہارے اس ٹھکانے کا مجھے پہلے ہی علم ہو گیا تھا۔ اب فرصت ملی تو چلا آیا۔"
"آنے کا سبب بھی بتا دو؟" اس نے دستی بیگ کی زپ کھول لی تھی اور اپنا ہاتھ غالباً اس میں رکھے ہوئے ریوالور پر تھا۔ وہ سمجھ رہی تھی کہ میں اس سے بے خبر تھا۔ میں نے بھی اسے کچھ جتانے کی کوشش نہیں کی۔
"دوستی کی تجدید سمجھ لو۔" میں نے مسکرا کر کہا۔ "اگر تم دشمنی کر کے ابھی تک میرا کچھ نہیں بگاڑ سکیں تو میں نے سوچا کہ میں خود تمہیں ایک موقع فراہم کروں۔ لگے ہاتھوں یہ بھی معلوم ہو جائے تاکہ مجھے لوفسٹ زدہ کر کے تم کیا مقصد حاصل کرنا چاہ رہی تھیں؟"
"تم اس شہر میں ہیروئن کی تجارت کے سب سے بڑے ٹھیکے دار ہو۔" چند لمحوں تک سوچنے کے بعد اس نے تائید طلب لہجے میں کہا مگر میں خاموش رہا۔ وہ بات جاری رکھتے ہوئے بولی۔ "تم دیکھ چکے ہو کہ جو لوگ میرے ساتھ ہیں وہ تمہیں کسی بھی وقت اور کہیں بھی ختم کرنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔ ہمیں تمہاری آمدنی میں اپنا حصہ چاہیے۔"
"خوب۔" میں طنزیہ لہجے میں بولا۔ "تو اس کا مطلب یہ ہوا کہ تم باغی ہو کر لٹیرے پن پہ اتر آئی ہو۔"
"یہ شرم کی سی بات ہے۔" وہ مضبوط لہجے میں بولی۔ "میں نے اپنی زندگی کا خوبصورت ترین عرصہ اس تنظیم کی جڑوں کو سینچنے میں صرف کیا لیکن میری ایک لغزش نے میری ساری خدمات پر پانی پھیر دیا۔۔۔ میں آخر تک یہی سمجھتی رہی کہ تم میرے قریب آ گئے ہو۔ اس لیے تمہارے ساتھ نے خوشی میں بے اعتدالی کی حد تک جا پہنچی اور۔۔۔ تمہارا منصوبہ کامیاب ہو گیا۔ تم نے میری زبان کھلوا لی۔۔۔ میں مانتی ہوں کہ وہ میری غلطی تھی لیکن تم تنظیم۔۔۔ کے اندر کے آدمی تھے۔ ہاں اگر میں نے باہر کے کسی آدمی پہ کوئی راز فاش کیا ہوتا تو واقعی بدترین سزا کی مستحق ہوتی۔۔۔ میرے بارے میں بہت سفاکانہ فیصلہ کیا گیا۔ تم کسی سے یہ توقع نہیں کر سکتے کہ وہ آنکھیں بند کر کے زمین پر لیٹ جائے اور جس کا جی چاہے اسے بے رحمی کے ساتھ ذبح کر ڈالے۔"
"بات چھوٹی اور بڑی غلطی کی نہیں ہے۔ تم نے ایک اصول توڑا تھا۔"
"تم اوپر کی سطح کے آدمی ہو۔" اس کا لہجہ تنفر آمیز ہو گیا۔ "میں نے بہت نچلی سطح سے تنظیم کے لیے کام کی ابتدا کی تھی۔ ہیروئن کے کاروبار کے فروغ میں میرا خون پسینے کے ساتھ میری خودداری کا لہو بھی شامل ہے۔ میرے احساسات کو سمجھنا تمہارے لیے محال ہے۔"
"لیکن تم تنہا تنظیم سے نہیں لڑ سکتیں۔"
"میرے سامنے تو دو ہی راستے تھے، لڑ کر زندہ رہوں یا سزائے موت کا فیصلہ قبول کر کے قتل ہو جاؤں۔" وہ تلخ لہجے میں بولی۔ "ابھی مجھ میں زندہ رہنے کا ولولہ موجود ہے۔ اسی لیے میں نے پہلی راہ اختیار کی۔ اور یہ کیسے سمجھ لیا تم نے کہ میں تنہا ہوں۔ یہ تمہاری سنگین بھول ہے۔ میں بتا چکی ہوں کہ میرے ساتھ خاصے طاقتور لوگ ہیں۔۔۔"
میں نے اس کی بات کاٹ دی۔ "تم نے مجھے بھی تنہا ختم کرنے کی کوشش کی ہے لیکن مجھے فریب دینا تمہارے لیے اتنا آسان نہیں ہے۔ اگر قاسم کے دل میں تمہارے لیے نرم گوشہ نہ ہوتا تو میں دیکھتا کہ تم کتنے گھنٹے زندہ رہتیں۔"

میرے ان الفاظ پہ وہ چونک پڑی اور اس کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔ "یہ سب بکواس ہے، مجھے اچھی طرح معلوم ہے کہ اس شہر میں سنڈیکیٹ کے تمام فیصلے اس کے ہاتھوں نافذ ہوتے ہیں۔ وہ تو پورے شہر میں میری پوسٹ سمجھتا پھر رہا ہوگا۔" وہ بولی تو اس کے لہجے میں اعتماد مفقود تھا۔

میں ہنس پڑا۔ "تم بھول رہی ہو کہ میں شروع سے تمہاری نگرانی کر رہا ہوں۔ تمہیں اس مکان میں پہنچانے والا قاسم ہی تھا۔ میں چاہتا تو کسی بھی وقت تمہارا پیٹ صاف کروا سکتا تھا۔ یہ تو بس تمہاری حرکت کا بدلہ تھا۔ تم نے میری کار میں ٹائم بم رکھوایا اور مجھے اطلاع بھی دے دی۔ اسی طرح مجھے سب کچھ معلوم تھا لیکن خاموش رہا۔ اب تمہارا احتساب ہو رہا ہے۔"

"میرے ساتھ جو لوگ ہیں، وہ ایسی کہانیوں سے حقائق نہیں بدل سکتے۔" اس نے اکتاہٹ کا اظہار کرتے ہوئے کہا۔ "یہ بتاؤ کہ میرے مطالبے کا کیا جواب ہے تمہارے پاس؟"

"کیسا مطالبہ؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"وہ خبر ہے جو شیوالی خطرناک میں حصہ۔" اس نے ایک ایک لفظ پہ زور دے کر کہا۔

"تم پاگل ہو گئی ہو۔" میں نے مضحکہ خیز انداز میں کہا۔ "اگر تنظیم کی جڑوں میں تمہارے پسینے کا ایک قطرہ بھی شامل ہے تو تمہیں یہ معلوم ہونا چاہیے کہ سارے معاملات بہت منطقی بنیادوں پہ چلتے ہیں۔ حسابات میں کئی ہاتھ ملوث ہوتے ہیں اور آمدنی میں سے ایک پیسے کی بھی خرد برد کا امکان نہیں ہے اور نہ ہی تنظیم کے بڑے کسی کا خراج گزار بننا پسند کریں گے۔ سرکلے موت کی اطلاع نے تمہارے دماغ پہ اثر ڈالا ہے۔ تمہیں مکمل آرام کی ضرورت ہے۔"

"تنظیم سے ہمارا کوئی واسطہ نہیں۔ اگر تم اصولی طور پہ مطالبہ ماننے پہ آمادہ ہو تو میرے پاس قابل عمل طریقہ کار بھی موجود ہے۔ تنظیم کو اس لین دین کی ہوا بھی نہیں لگ سکے گی۔ یہ بات تمہاری سطح پہ دفن ہو جائے گی۔"

"پہلے مرغی یا پہلے انڈے والی بات ہے۔" میں نے بے پروائی انداز برقرار رکھتے ہوئے کہا۔ "تنظیم کی آمدنی میری جیب میں تو جاتی نہیں۔ میں تنظیم کا وفادار بھی ہوں لیکن بیٹھے بٹھائے میں بلاوجہ کسی سے مخاصمت مول لینا نہیں چاہتا۔ اگر اپنی گردن بچانے کے لیے کچھ کرنا پڑتا ہے تو کوئی مضائقہ نہیں۔ ساری بات بس طریقہ کار کی ہے۔ طریقہ کار محفوظ اور قابل عمل ہوا تو اس پہ غور کیا جا سکتا ہے۔" میرا مقصد دراصل رخشی کی زبان کھلوانا تھا تاکہ اس کے سازشی منصوبے کا کچھ علم ہو سکے۔

اس مرحلے پہ مجھے احساس ہوا کہ میں نے رخشی اور قاسم کی رفاقت کا انکشاف کر کے حماقت کا ارتکاب کیا تھا۔ اگر رخشی تک قاسم کے ہاتھوں مرنے سے قبل اسے اس نکتے سے آگاہ کر دیتی تو قاسم لے ٹوٹی نگاہوں میں اپنا مقام برقرار رکھنے کے لیے رازداری کی بنا پہ میرے لہو کا پیاسا ہو جاتا۔ نادانستہ یاوہ گوئی کی وجہ سے میں نے اپنے لیے ایک بڑی دشواری پیدا کر لی تھی۔

"طریقہ کار بہت سیدھا سادہ ہے۔ مقامی مارکیٹ میں تمہارے ذریعے معتبر مقدار میں ہمارا مال فروخت ہوگا اور رقم بھی ہمارا حصہ ہوگا۔" اس نے کہا۔

"دوسرے الفاظ میں تمہیں اپنے مال کی کھپت میں کمی کرنا پڑے گی۔" میں نے دل ہی دل میں اس کی تجویز کو سراہتے ہوئے کہا۔

"معمولی سی بات ہے۔" اس بار رخشی کا لہجہ بے نیازانہ تھا۔ "شاید تم بھول رہی ہو کہ مقامی سرپرست کے طور پہ مخصوص ٹارگٹ کا حصول میری ذمہ داری ہے اور اوپر والوں کی سختی کا یہ عالم ہے کہ ٹارگٹ کبھی آسان ثابت نہیں ہوا ہے۔"

"یہ سب تمہارے سوچنے کی باتیں ہیں۔"

"تمہیں اس بکھیڑے کی ضرورت ہی کیا ہے۔ اپنا مال تم براہ راست بھی بیچ سکتی ہو۔"

وہ مسکرانے لگی۔ "جب تقسیم اور فروخت کا ایک مربوط نظام موجود ہے تو ہمیں پاپڑ بیلنے کی کیا ضرورت ہے.... پھر بتدریج ترقی کرتے کرتے اگر تم اوپر کے منصب پہ پہنچ گئے تو پوری تنظیم ہی ہماری ہوگی۔"

"مجھ پہ نگاہ کیوں ہے تمہاری؟" میں نے جھنجھلا کر سوال کیا۔

"جب سے تم سے دشمنی ہے، یہ منصوبہ بھی فروغ پانے لگا۔"

"لیکن میرے لیے یہ سب ناقابل قبول ہے۔" میں نے سخت لہجے میں کہا۔ "میں اچھی طرح جانتا ہوں کہ دشمنی سے کس طرح نمٹا جاتا ہے۔ میرے ساتھ کوئی حرکت کی گئی تو کل صبح تمہارے ٹکڑے کئے ہوئے ہر شہر کے کوڑے دانوں سے برآمد ہوں گے۔"

"اس کی نوبت بھی ممکن ہے۔ ہو سکتا ہے کہ تمہیں کسی جوابی اقدام کی مہلت بھی نہ مل سکے۔" سرد لہجے میں کہتے ہوئے رخشی نے اچانک ریوالور نکال لیا اور ایک جھٹکے کے ساتھ صوفے سے اٹھ گئی۔

"رکھ دو اس کھلونے کو۔" میں نے اس کی حرکت کا کوئی اثر لیے بغیر کہا۔ "ایسی دھمکی سے تم مجھے مرعوب نہیں کر سکتیں۔"

"تم نے خود اپنے لیے ہر راستہ مسدود کر لیا ہے۔" وہ مضحکہ

مجھے فون کیا۔ بظاہر میں مسز مراد اور کرامت کے لہجے سے لاعلم تھا لیکن اس لڑکی کی زبان سے ان دونوں کے بارے میں سن لینے کے بعد میں اس سے کھل کر بات کر سکتا تھا مگر میرے پاس اس سے رابطے کا کوئی ذریعہ نہیں تھا اور اس کا فون اگلی رات سے پہلے آنے کی توقع نہیں تھی۔

"کہاں کھوئے ہوئے ہو؟" مجھے سوچ میں مستغرق پا کر نجی نے ٹوکا۔

میں پہلو بدل کر مسکرا دیا۔ "اتفاقات پر غور کر رہا تھا۔ ہمارے مراسم کی ابتدا ہوئی تو ہمارے درمیان کوئی بھی وہ حائل نہیں رہا۔ اس کے بعد غلط سے تیور بدلے تو دشمنی پیدا ہو گئی۔ پھر بیچ والا طوفان لیا اور اب پھر دوستانہ فضا میں بات کر رہی ہو۔"

"اُن فیصلوں کے ساتھ زندگی عذاب ہو جاتی ہے۔" وہ ہلکا سا مسکرائی اور کے ساتھ بولی۔ "حالات کے ساتھ فیصلے بھی بدلتے رہنے چاہئیں ورنہ زندگی پچھتاووں کا انبار بن کر رہ جاتی ہے۔"

"تمہیں تو کامیاب سیاستدان ہونا چاہیے تھا۔ سیاست کا بہترین اصول یہی ہے کہ اصول بدلتے رہو۔ دھارے کے ساتھ بہتے جاؤ تو کامیابی قدم چومتی ہے۔" میں نے نئی سگریٹ سلگا کر کہا۔

"تم کام کی بات سے کیوں گریز کر رہے ہو؟" اس نے الجھن آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ مجھے فیصلے کے لیے وقت درکار ہے۔"

"آخر کتنا وقت درکار ہے؟ میں تو سمجھ رہی تھی کہ تم خاموشی سے اسی بارے میں کسی نتیجے پر پہنچنے کی کوشش کر رہے ہو۔"

"یہاں سے جانے کے بعد ہی کچھ سوچ سکوں گا۔" میں نے شوخ لہجے میں کہا۔ "تمہیں دیکھ کر پرانی یادیں ذہن کے دریچوں سے سر اٹھانے لگتی ہیں اور ذہن منتشر ہو کر رہ جاتا ہے۔"

"تو جاؤ، یہاں وقت کیوں برباد کر رہے ہو؟"

"ہائیں؟" میں حیرت سے آنکھیں پھاڑ کر رہ گیا۔ "تو یہ تم تھا اتنی کھلونا کس خوشی میں نکالا جا رہا ہے؟"

"بس اضطراری ردعمل کہہ لو۔" اس نے مسکراتے ہوئے ریوالور کو دستے سے تھام کر دستی بیگ میں ڈالا اور اس کی زپ بند کرتے ہوئے بولی۔ "اب تو یقین آ گیا کہ میں تمہیں روکنے کی کوشش نہیں کر رہی ہوں گی؟"

"مگر میں کچھ دیر یہاں رک کے چلا رہا ہوں۔" میں نے گنگل منانہ لہجے میں کہا۔

"نہیں۔" وہ آنکھیں نکال کر بولی۔ "فوراً چلے جاؤ لیکن اتنا یاد رکھنا کہ تمہارے کوئی فیصلہ کرنے تک یہ معاملات ہمارے درمیان ہی رہیں گے۔ اگر کوئی بات تنظیم کے بڑوں تک پہنچی تو اچھا نہ ہوگا۔"

"مجھے سبق پڑھانے کی کوشش نہ کرو۔ میں ان معاملات سے اچھی طرح واقف ہوں لیکن کان کھول کر سن لو کہ میں یہاں اپنی مرضی سے آیا ہوں اور اپنی ہی مرضی سے جاؤں گا۔ اس دوران میں تم کافی کا ایک کپ بنا سکتی ہو؟"

"کسی کا انتظار تو نہیں ہے تم کو؟" وہ چونک کر بولی اور میں نے اثبات میں سر ہلا دیا۔

"تو تم کس بات کے ارادے سے ادھر آئے تھے؟"

"کافی ہے بغیر ارادہ تبدیل ہونا مشکل ہے۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ ابھی تک تمہاری نیت صاف نہیں ہے۔ میں تمہیں تنہا چھوڑ کر کچن میں نہیں جا سکتی۔ کون آنے والا ہے یہاں؟"

"چلو میں بھی کچن میں ساتھ ہی چلتا ہوں، تم یہاں کا پانی تیار کرنا کیونکہ قاسم بھی آنے والا ہی ہوگا۔"

"قاسم؟" اس کی آنکھوں میں تحیر ابھرا۔ "وہ کیوں آنے لگا؟ تم اتنے یقین کے ساتھ کیسے کہہ سکتے ہو؟"

"آنے لگا تو سب آئے گا پوچھ لینا۔" میں نے لاپروائی سے کہا اور صوفے سے اٹھ کھڑا ہوا۔ "چلو میں کچن میں تمہارا ہاتھ بٹانے کی کوشش کروں گا۔"

وہ اپنی جگہ کھڑی رہی۔ اس کی آنکھوں سے تذبذب جھانک رہا تھا۔ اس سے قبل کہ وہ کوئی جواب دیتی، باہر سے آہنی پھاٹک کے بجنے جانے کی آواز گونجنے لگی اور وہ چونک پڑی۔

"شاید قاسم پہنچ گیا۔" میں نے جلدی سے کہا۔ "پیشتر چل کر کیا ہوا جو دروازہ بنیا پڑتا ہے؟"

"پیچھے والا دروازہ کرتے پہلا اسے گاڑی نکلوا دیا ہے۔" وہ چبھتی سے بولی۔ "تم پھاٹک کھولو گے اور میں پیچھے سے تم پر نگاہ رکھوں گی۔ اگر آنے والا کوئی اور ہوا تو اسے دروازے ہی سے ٹال دینا۔ اس کے خلاف عمل کیا تو مجھ سے برا کوئی نہ ہوگا؟"

"مجھ پر شبہ ہے تو تم خود ہی دیکھ لو۔" میں نے احتجاج آمیز لہجے میں کہا۔

"چلو۔" وہ مجھے نکاسی کے راستے کی طرف دھکیلتے ہوئے غرائی کیونکہ پھاٹک دوبارہ پیٹا جانے لگا تھا۔

کمرے سے نکل کر ہم دونوں برآمدے میں آئے تو چٹ چٹ کی دو آوازوں کے ساتھ ہی پورا برآمدہ تاریکی میں ڈوب گیا۔ اب صرف دو گیٹ لیمپ روشن رہ گئے تھے جن کے گرد آلود شیشوں نے روشنی کو پھاٹک تک ہی محدود کیا ہوا تھا۔

"یہ کیا کر رہی ہو؟" میں نے پلٹ کر ہکلاتے ہوئے لہجے میں کہا۔ "اندھیرے میں کسی گملے سے ٹھوکر لگی تو سمجھا ہوا

سکتا ہے یہاں بند سیشن کر دوں گا۔"
"اندر جاؤ۔" اس نے مجھے پوری قوت سے آگے دھکیل دیا۔ "اندھیرے کے باعث میں آنے والے کی نگاہ سے محفوظ رہوں گی۔ یہ تمہارے حق میں بھی بہتر ہوگا۔" اس کی آواز سرگوشیانہ تھی۔
آنے والے نے پھر دروازہ پیٹنا شروع کر دیا اور میں لمبے لمبے ڈگ بھرتا ہوا پھاٹک کی طرف بڑھ گیا۔ "ٹھہرو بھائی! دروازہ کھول رہا ہوں۔ اسے اکھاڑ ہی نہ ڈالنا۔"
پھاٹک کا بولٹ سرکاتے ہی آنے والا زور دار کے کسی سانڈ کی طرح اندر گھس آیا۔ اس کے دونوں ہاتھ جیب میں تھے۔ اندر گھستے ہی اس نے داہنا ہاتھ جیب سے نکالا اور ریوالور کی نال میری پسلیوں میں اتار دی ہو۔ مکان اس کے لیے دیکھا بھالا تھا کیونکہ اس نے بائیں ہاتھ سے آہستہ آہستہ پھاٹک بند کیا اور میری طرف سے نگاہ ہٹائے بغیر بائیں ہاتھ سے پھاٹک کا بولٹ لگا دیا۔
گرد آلود شیشوں میں سے چھنتی ہوئی یرقان زدہ روشنی میں چہرے کی خراشوں کے باوجود میں نے اس بھیانک چہرے کو پہچان لیا۔ وہ قاسم ہی تھا اور رضا بیگ کے ہاتھوں پٹ کر آیا تھا۔
"اندر چلو۔" اس نے میری پسلیوں پر پستول کی نال کا دباؤ بڑھا کر غراتے ہوئے کہا۔ "آ گئے ہو تو اب یہاں تمہاری قبر ہی بنے گی۔"
"میں کہیں بھاگا نہیں جا رہا۔" میں نے تکلیف اور جھنجھلاہٹ سے بے چین ہو کر اس کا ہاتھ ایک طرف جھٹک دیا اور اس کے امکانی ردعمل سے محفوظ رہنے کے لیے برآمدے کی طرف چل دیا جہاں رخشی نے قاسم کو پہچان کر روشنی کر دی تھی۔
وہ کسی خطرناک شکاری کتے کی طرح میرے پیچھے لگا رہا۔ اور میں رخشی کے قریب سے گزر کر ڈرائنگ روم میں داخل ہو گیا۔
"یہ یہاں کیا کر رہا ہے؟" اندر پہنچتے ہی قاسم نے غضب ناک لہجے میں رخشی سے سوال کیا جو اس کے قریب کھڑی ہوئی تھی۔ قاسم کی بھڑکتی ہوئی سفاک نگاہیں میرے چہرے پر گڑی ہوئی تھیں۔
"یہ... یہ اچانک ہی آیا تھا۔" رخشی اس کی حالت دیکھ کر گھبرائی ہوئی تھی۔ "میں نے اس سے بات کی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ہماری تجویز قبول کر لے۔ مگر فیصلے کے لیے کچھ مہلت چاہتا ہے۔"
"یہ دھوکا ہے۔" وہ نفرت آمیز لہجے میں بولا۔ "اس پر اعتماد نہیں کیا جا سکتا۔" پھر وہ مجھ سے مخاطب ہو گیا۔ "تم کو اس مکان کا پتا کس نے دیا تھا؟"
"میرے علاوہ کون دے سکتا ہے؟" میں نے پرسکون لہجے میں کہا۔ "میری یہاں موجودگی ہی اس سوال کا مسکت جواب ہے۔"
"لیکن تم خود یہاں کیوں دوڑے چلے آئے؟"
"رخشی کے تحفظ کے لیے۔" میں نے مکارانہ مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "مجھے ڈر تھا کہ اس لڑکی کی خوشنودی کے لیے کہیں تم اسے ہلاک ہی نہ کر بیٹھو... میں صرف اس سرد جنگ کا خاتمہ چاہتا ہوں جو میرے اور تمہارے درمیان جاری ہو گئی ہے۔ میں کہیں بھاگا نہیں جا رہا۔ آرام سے بیٹھ کر بات کرو۔ تمہاری حالت خاصی ابتر دکھائی دے رہی ہے۔"
"اس لڑکی نے تمہیں کیا بتایا تھا؟"
"یہی کہ رخشی اس مکان میں روپوش ہے۔" میں نے لاتعلقی سے جواب دیا۔
"روپوشی کا پس منظر تو ضرور بتایا ہوگا تم کو؟"
"ضرورت ہی پیش نہیں آئی۔ وہ مختصراً کام کی بات سننا چاہتا تھا۔ پس منظر سے کوئی دلچسپی نہیں تھی۔"
"اس پیشگی کی کیا ضرورت تھی... اسے تم کیا لگا چوں میں تک آنا چاہتے تھے مجھے؟"
"کہنا چاہتا تو یہی بتاتا کہ تم نے خود ہی رخشی کو چھپایا ہوا ہے۔" میں نے صفائی کے ساتھ جھوٹ بولا۔ "لیکن میں نے یہ سب بتانا ضروری نہیں سمجھا۔"
"لیکن مجھے کیا معلوم کہ تم نے اس سے کیا بکواس کی ہوگی۔ اس کی تصدیق کا تو کوئی بھی ذریعہ نہیں ہے؟"
"نہ ہو۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "یہی کیا کم ہے کہ اس نے پھر تم ہی سے رجوع کیا ہے۔ رخشی کی روپوشی میں تمہارا ہاتھ ملوث ہوتا تو اس کے ساتھ تم بھی مردود قرار پاتے اور سزا دینے کا اختیار تم سے چھین کر مجھے یا کسی اور کو منتقل کر دیا جاتا۔"
بات منطقی تھی۔ وہ سوچ میں پڑ گیا۔ پھر صوفے پر بیٹھتے ہوئے بولا۔ "ہو سکتا ہے کہ وہ بھی ہم دونوں کو گھیر کر ایک جگہ جمع کرنے کی کوئی چال رہی ہو۔" وہ کام کی بات کرنے سے پہلے پوری طرح یقین کر لینا چاہ رہا تھا کہ میں نے اسے تو اس کے خلاف بھڑکانے کی کوئی کوشش نہیں کی تھی۔
"چال ہوتی تو محض رخشی سے ملنے کے بجائے چھپ کر تمہاری آمد کا انتظار کرتا۔ پھر صرف دو گولیاں تم دونوں کو ختم کرنے کے لیے کافی تھیں مگر میں یہاں خالی ہاتھ آیا ہوں۔ رخشی میری تلاشی لے چکی ہے۔"
"لیکن وہ خالی ہاتھ تو نہیں تھا جس نے تمہاری کار میں اس وقت میرا تعاقب کرنے کی کوشش کی تھی!"
"جب تم مجھ پر مصنوعی قاتلانہ حملہ کر کے خوف زدہ کرنے

جا پہنچیں۔
"کسے فون کر رہے ہو؟" سلطان خان نے اذیت ناک لہجے میں کہا اور میں اس پر برس پڑا۔
"خاموش نہیں رہ سکتے تو کمرے میں مقفل کر کے تنہا چھوڑ دوں گا۔ جو ہو رہا ہے اسے خاموشی سے دیکھتے رہو۔ زیادہ ذہنی قلابازیوں کی ضرورت نہیں، زیادہ مجبور کر دو گے تو کوئی خواب آور دوا دے دوں گا۔"
میں نے ڈائریکٹری میں تلاش کر کے اس ہوٹل کا نمبر ملایا جہاں مسز مراد مقیم تھی تو دوسری گھنٹی پر ایک غنودہ سی نسوانی آواز نے کال وصول کی۔ جب میں نے مسز مراد سے بات کرنے کی خواہش ظاہر کی تو آپریٹر کی آواز سے نیند کا خمار ایک دم دور ہو گیا۔ لہجے میں بھی بیزاری کی جگہ تجسس پیدا ہو گیا۔
"آپ کون بول رہے ہیں؟" اس نے پُراشتیاق لہجے میں سوال کیا۔
"وہ میری بھابی ہے۔" میں نے درشت لہجے میں کہا۔ "تمہیں میرے شجرے سے کیا غرض ہے؟"
"او، غلط نہ سمجھیں جناب۔" اس کی بوکھلائی ہوئی آواز آئی۔ "ہم خود ان کے کسی عزیز یا واقف کار کی تلاش میں تھے۔ آپ ذرا ہولڈ کریں میں منیجر صاحب کو اطلاع دیتی ہوں۔" اور وہ میرے جواب کا انتظار کیے بغیر لائن پر سے غائب ہو گئی۔
بمشکل ایک یا ڈیڑھ منٹ بعد فون پر منیجر کی آواز سنائی دی۔ صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ اسے گہری نیند سے بیدار کیا گیا ہے۔ "آپ مسز مراد کے ماموں ہیں... ؟ زحمت نہ ہو تو فوراً ہوٹل چلے آئیں یا اپنا پتا بتا دیں یا فون نمبر دے دیں۔ مسز مراد ایک مشکل سے دوچار ہو گئی ہیں۔ ہوٹل کے رجسٹر میں لکھوایا ہوا پتا مفروضہ ثابت ہوا ہے۔ ان کے کمرے سے بھی کوئی ایسی چیز نہیں مل سکی جس سے ان کے پتے ٹھکانے کا علم ہو سکے۔"
"وہ کوئی یتیم یا لاوارث لڑکی نہیں ہے میں ابھی آ رہا ہوں۔" میں نے سخت درشت اور تحکمانہ آواز میں کہا۔ "لیکن پتا تو چلے کہ وہ کہاں ہے؟ کیا مصیبت مول لے بیٹھی ہے؟"
"ایک قتل کا معاملہ ہے جناب۔" ریسیور پر منیجر کی کپکپاتی ہوئی آواز سنائی دی۔ "ہوٹل کے احاطے میں ایک اجنبی کا قتل ہو گیا تھا۔ لاش کی شناخت کے لیے پولیس نے ہوٹل میں مقیم مسافروں سے بھی رجوع کیا۔ مسز مراد مقتول پر نظر پڑتے ہی ہذیانی انداز میں چلانے لگیں اور اسی عالم میں بے ہوش ہو گئیں۔ وہ پولیس کی حراست میں سول اسپتال میں داخل ہیں اور میں نے سنا ہے ہوش میں آتے ہی پولیس انہیں گرفتار
کی دھمکیاں دے رہی ہے کیونکہ مسز مراد کا دعویٰ مستقل پتا غلط ثابت ہوا ہے... اب میں ہر مسافر کے سچ اور جھوٹ کی تصدیق تو نہیں کر سکتا۔ آپ کتنی دیر میں آ رہے ہیں جناب عالی؟"
"بس میں دس منٹ میں پہنچ رہا ہوں۔" میرا جواب سن کر اس کے منہ سے دعائیہ کلمات کا سیلاب سا نکلا تھا۔ میں نے اس کے خاموش ہونے کا انتظار کیے بغیر سلسلہ منقطع کر دیا۔
یہ بھی غنیمت تھا کہ مسز مراد پولیس کو کوئی بیان دیے بغیر اسپتال جا پہنچی تھی مجھے پہلے ہی اندازہ ہو گیا تھا کہ اس قسم کے معاملات میں وہ بالکل اناڑی تھی جبکہ غیر متوقع طور پر کرامت کی لاش سامنے آنے پر صدمے سے ہوش و حواس کھو بیٹھی ہو گی لیکن اسے پولیس کی حراست سے نکالنا بہت دشوار تھا۔ قانونی طور پر جان چھوٹنے تک اس کی جان نہیں چھوٹ سکتی تھی۔ پھر بیان کی بنیاد پر تفتیشی حکام اگر اسے گرفتار کرنے کا فیصلہ ہی کر لیتے تو اس کی عدالت میں پیشی سے قبل ضمانت دشوار تھی۔ میں اس ادھیڑبن میں مبتلا تھا کہ فون کی گھنٹی بجی اور بے اختیار میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں۔
"تم جاگ رہے ہو؟" پہلی گھنٹی ختم ہونے سے پہلے ہی میں نے ریسیور اٹھایا تو کانوں میں اسی فوکس کی آواز رس گھول گئی۔
"ہاں جناب! حالات کچھ ایسے ہی ہو گئے ہیں۔"
"رخشی کا کیا رہا؟" اس نے اپنے مخصوص انداز میں نپا تلا سوال کیا۔
"قاسم سیدھا اسی پتے پر پہنچا تھا لیکن مکان خالی تھا۔ واپسی پر وہ خاصا بوکھلایا ہوا تھا۔"
"کیا یہ ممکن نہیں کہ ادھر کا رخ کرنے سے پہلے اس نے رخشی کو ہوشیار کر دیا ہو؟"
"سب کچھ ممکن ہے جناب! میری تو عقل ہی کام نہیں کر رہی۔ میں مسلسل اس کی نگرانی کر رہا ہوں، وہ وہیں مقیم تھی اب پتا نہیں کہاں غائب ہو گئی ہے؟"
"قاسم پر کڑی نگاہ رکھو... وہ کام کا آدمی ہے۔ میں سوچ سمجھ کر اس کے بارے میں فیصلہ کرنا چاہتا ہوں۔"
"بہتر جناب۔ وہ ایک پل کے لیے بھی میرے آدمیوں کی نگاہوں سے اوجھل نہ ہو سکے گا۔"
"تم کن حالات کا ذکر کر رہے تھے؟"
"پچھلی شام کسی نے کرامت کو اس ہوٹل کے احاطے میں ہلاک کر دیا جہاں مسز مراد مقیم تھی۔ آپ سے اطلاع ملنے کے بعد مسز مراد سے رجوع کرنے کی کوشش کی گئی تو اسے پولیس کی تحویل میں اسپتال منتقل کیا جا چکا تھا۔"

...کہیں ریلیف ہوتا جا رہا ہے۔" ریسیور پر اس کی آواز قدرے خوابناک ہو گئی جیسے قتل و خون کی خبر سن کر اسے کوئی پرلطف چٹکلہ سنا ہو۔ "ذرا تفصیل تو بتا ڈالو۔"

میں نے مختصر ترین الفاظ میں اپنی معلومات کا نچوڑ اس کو سنا دیا۔

"اس وقت کیا حال ہے اس کا؟" چند ثانیوں کے توقف کے بعد اس نے سوال کیا۔

"وہ بیان دینے کے قابل نہیں ہو سکی ہے۔" میں نے اندازے کی بنا پر اعتماد سے کہہ ڈالا۔

"وہ بہت کم جانتی ہے لیکن جو کچھ جانتی ہے اس کا افشا ہماری کاروباری ساکھ کی تباہی کے لیے کافی ہو گا۔ اگر اسے پولیس کی تحویل سے نکالنا ممکن ہے تو اسے اسپتال ہی میں ختم ہو جانا چاہیے۔"

اس کا فیصلہ سن کر میرے اعصاب جھنجھنا اٹھے۔ سنگدلی اور سفاکی کے ایسے بھیانک مظاہرے کبھی میرے تصور میں بھی نہیں آسکے تھے۔ مسز مراد عملاً باہر کی عورت تھی اس کا قصور صرف اتنا تھا کہ وہ ایشین سنڈیکیٹ کی ملازم تھی اور اس کے بیان سے اس گھناؤنے ہیرا پھیری کا روباری ادارے کی نیک نامی پر حرف آسکتا تھا لہٰذا نہایت سرد مزاجی کے ساتھ اس کے قتل کا حکم جاری کر دیا گیا تھا جیسے وہ انسان نہیں، کوئی حقیر سی چیونٹی ہو۔ بے بس، مجبور اور حقیر انسان۔

"تمہیں یہ حکم قاسم تک پہنچانا ہو گا۔" میں نے اپنے دل و دماغ میں ابھرتی ہوئی نفرت کی لہر پر قابو پا کر آہستگی سے کہا۔

"اس کام کے لیے وہی مناسب رہے گا؟" اس کی آواز میں خونریزی کا خمار اور گہرا ہو گیا۔ "کرامت کے قتل کا مطلب ہے کہ وہ اس مشتبہ جوڑے کا سراغ لگانے میں کامیاب ہو گیا تھا اگر اس جوڑے کو تخریب کاری کے لیے لایا ہو۔ بھیجنے والا قاسم ہی تھا تو اس کو اب مسز مراد کی بھی جستجو ہو گی، وہ یہ کام خوشی سے انجام دے گا۔"

"یس سر" میں جواب میں اس کے علاوہ اور کچھ نہ کر سکا۔ لائن بے جان ہو چکی تھی۔

اسے تو ذہنی اعتبار سے بہت بہتر تھا، کرامت کے قتل سے اس نے صحیح نتائج اخذ کیے تھے اسے یہ اندازہ بھی ہو گیا تھا کہ کرامت کو مارنے والوں کو مسز مراد کی طرف سے بھی خلش ہو گی، فرق صرف اتنا تھا کہ میری کامیاب حکمت عملی کی بنا پر وہ مجھے نظر انداز کر کے قاسم کو سارے مصائب کا ذمے دار سمجھ رہا تھا۔

میرے دل میں اس کی طرف سے نفرت میں اضافے کے ساتھ ہی ذہن پر جھنجھلاہٹ طاری ہونے لگی۔ اتنا کچھ کر گزرنے کے باوجود میں اس کی خود اعتمادی کو متزلزل نہیں کر سکا تھا۔ وہ شوریدہ سر طوفانی لہروں میں گھری ہوئی کسی دیو ہیکل چٹان کی طرح بدستور اپنی جگہ اٹل تھا اور لہریں اس کے قدموں میں مچل مچل کر دم توڑ رہی تھیں۔ اس کے لہجے میں وہی تحکم اور غرور تھا جس نے آغاز ہی کر جانے کتنے منہ زوروں کو غلام بنایا ہوا تھا۔ اس کے الفاظ میں طاقت تھی اور پے در پے زخم کھانے کے باوجود وہ حوالات کی سلاخوں کے اس پار سے لے کر ہسپتال کے بستر تک اپنے فیصلوں کو نافذ کرنے پر قادر تھا۔ اور یہ محض اس لیے تھا کہ وہ اپنے وفاداروں سے دشمنوں تک سب کے لیے ایک بے نام آسیبی سایہ تھا وہ خود کسی پر اور کہیں بھی وار کر سکتا تھا لیکن دوسروں کے لیے وہ ہوا کے دوش پر تیرتی ہوئی سیاہی اور خوابناک آواز کے سوا کچھ نہ تھا جسے نہ وہ پکڑ سکتے تھے، نہ تباہ کر سکتے تھے۔

میرا جی چاہا کہ اسی وقت انھوں اور ہر اس فرد یا شے کو تباہ کرتا چلا جاؤں جس سے اس کے مفادات وابستہ تھے گویا گلاس میں برف کے ڈلوں کو گھلاتا ہوا سا، آسیبی خیال میرے معدے میں اتر چکا تھا لیکن ذہن پوری طرح کام کر رہا تھا۔ کوئی بھی اندھا دھند اقدام میری ساری کوششوں پر پانی پھیر سکتا تھا۔ میرا سفر صحیح سمت میں جاری تھا خرابی بس اسی قدر تھی کہ مجھے اپنی جاں سوز کوششوں کا مطلوبہ صلہ نہیں مل رہا تھا۔

اسے لڑکے کا نام بتا کر اپنی سلامتی کو داؤ پر لگانے کا سوال ہی نہ تھا۔ کمال اپنے آقا کے اشارے پر حوالات کی سلاخوں میں محفوظ ہونے کے باوجود موت کے گھاٹ اتار دیے گئے تھے اور اب [illegible] سے ایک سیٹ اور جھڑپ سے الجھا تھا۔ اسے لڑکے آسیبی وجود کو ایک اور انسانی جان کی بھینٹ درکار تھی۔ میرے وطن کے سیلاب میں ہر طرف تباہی اور بربادی کے سودے کرنے والا اپنی سلامتی کے لیے یکے بعد دیگرے انسانی لاشوں کے ڈھیر لگاتا جا رہا تھا۔ اور میں اپنی تمام تر نیک خواہشات کے ساتھ اس کے اشاروں پر ناچنے پر مجبور تھا۔

دل گرفتگی کے عالم میں میں قاسم کا نمبر ملانے لگا تاکہ اس خونخوار درندے کو ایک نئے شکار کی اطلاع دے سکوں۔

---

اگلی صبح کے اخبارات سنسنی خیز خبروں سے بھرے ہوئے تھے۔ لاہور کے واقعات کی تازہ ترین تفصیلات کراچی کے اخبارات تک پہنچ گئی تھیں جن کی اشاعت کے

ایک مقامی اخبار میں مسز مراد کے قتل کی خبر بھی پہلے صفحے پر موجود تھی۔ اسے ایک اجنبی ڈاکٹر کے بھیس میں دیکھنے آیا تھا۔ اسپتال کے عملے نے اس کے بہتے ہوئے خون کی بنا پر اسے روکنا مناسب نہیں سمجھا اور مسز مراد کے بستر کے قریب پہنچ گیا تھا۔ جو ڈیوٹی کانسٹیبل اسے اسپتال کے عملے کا کوئی فرض شناس ڈاکٹر سمجھتا رہا۔ اس نے خواب آور دوا دینے کے تحت سوتی ہوئی مسز مراد کا معائنہ کیا۔ سپاہی نے کچھ سوالات کیے اور پھر مریضہ کو ایک انجکشن لگا کر واپس چلا گیا۔

اس کے جانے کے دس منٹ بعد ہی مریضہ کے منہ سے نیلے جھاگ نکلنے لگے، بدن اینٹھنے لگا پھر اس نے طبی عملے کی نگاہوں کے سامنے سسک سسک کر دم توڑ دیا۔ پراسرار اجنبی کی تلاش کی کوششیں بے سود ہی ثابت ہوئیں۔

مسز مراد کرامت کے قتل کے سلسلے میں سامنے آئی تھی۔ اخبارات میں کرامت کو نامعلوم مقتول قرار دیا گیا تھا کیونکہ اس کے پاس سے کوئی ایسی چیز برآمد نہیں ہوئی تھی جس سے اس کی شناخت میں مدد ملتی البتہ اس گمنام مقتول کے جوتوں پر لاہور کی ایک کمپنی کا نام درج تھا لہٰذا سارے قیاسات میں یہی فرض کیا گیا تھا کہ مقتول لاہور کا باشندہ تھا۔ مگر مقتول اور مسز مراد کا کوئی تعلق سامنے نہیں آسکا تھا لیکن مسز مراد کے قتل کی بنا پر ان دونوں کو ایک دوسرے کا ساتھی تصور کر لیا گیا تھا پھر کہانی سیدھی سادی ہو گئی تھی۔ اخباری وقائع نگار نے دلائل کی بنیاد پر کراچی میں ہونے والے دوہرے قتل کا تعلق لاہور کے پچھلے دن کے واقعات سے قائم کر دیا تھا۔

لاہور کی ایک بڑی عمارت میں بھیانک آتش زنی کے نتیجے میں نہ صرف اس عمارت کے ایک احاطے سے لاش برآمد ہوئی بلکہ عمارت میں موجود غیر قانونی اسلحے اور بارود کے ذخیرے کا بھی انکشاف ہوا جو نامعلوم مقاصد کے تحت وہاں جمع کیا گیا تھا۔ اسی شام لاہور میں گمنام قاتلوں نے اندھادھند تین گداگروں کو ہلاک کیا جس سے اس شبہ کو تقویت ملتی تھی کہ جنونی قاتلوں کو مقتول گداگروں جیسی جسامت والے کسی ایسے دشمن کی تلاش تھی جو کسی مقابلے میں [illegible] ہونے کے بعد بھاگ نکلنے میں کامیاب ہو گیا تھا۔ پھر پولیس نے کسی گمنام مخبر کی اطلاع پر آتش زنی کے شبہ میں کمال اور رضا نامی دو افراد کو حراست میں لیا لیکن باقاعدہ بازپرس کے آغاز سے پہلے ہی ان دونوں کو حوالات میں زہر دے کر ہلاک کر دیا گیا تاکہ وہ مجرموں کے اہم راز فاش نہ کر سکیں پھر کراچی میں نامعلوم شخص مارا گیا اور مسز مراد پولیس کی نگاہوں میں آگئی اسے بھی کچھ اہم باتیں معلوم تھیں

لہٰذا اس سے پیشتر کہ وہ اپنا بیان دیتی اسے بھی ختم کر دیا گیا۔ نامعلوم مقتول کے لاہور کے بنے ہوئے جوتوں اور رضا اور کمال اور مسز مراد کے قتل کے یکساں طریقۂ کار کی بنا پر ان سب معاملات کو ایک ہی کڑی میں پرو کر یہ نتیجہ اخذ کیا گیا تھا کہ ملک میں بڑے پیمانے پر اسلحے کی اسمگلنگ اور تجارت جاری تھی۔ اور اسی میں اجارہ داری وغیرہ برقرار رکھنے کی خاطر زیر زمین دنیا کے کوئی دو طاقتور گروہ آپس میں ٹکرا گئے تھے اور ہر فریق دوسرے کو بدترین جانی اور مالی نقصان پہنچانے پر تلا ہوا تھا۔ لیکن اس تصادم سے پولیس کو دور رکھنے کے سلسلے میں دونوں ہی فریق یکساں پالیسی پر کاربند تھے کہ اپنے کسی ایسے کارندے کو پولیس کی تحویل میں زندہ نہ چھوڑا جائے جو ان کا راز فاش کرنے کا ذریعہ بن سکتا ہو۔

اخباری وقائع نگار بہت ذہین تھا۔ اس نے اپنے تجربے اور بے لاگ تجزیے کی بنیاد پر ان واقعات کی کڑیاں بہت خوبصورتی کے ساتھ ملائی تھیں لیکن افسوس اور حیرت کی بات یہ تھی کہ پورے متن میں کہیں بھی ہیروئن جیسے موذی نشے کا ذکر نہیں آیا تھا جس کی سوداگری وہ سارے گل کھلا رہی تھی۔

ملک کے شہری علاقوں میں منشیات کے بڑھتے ہوئے استعمال کے خلاف بالعموم اور ہیروئن کی مقبولیت کے خلاف خاص طور پر عوامی حلقوں میں تشویش اور اضطراب کی لہر پھیلی ہوئی تھی جس میں انسداد منشیات کے ذمہ دار ادارے بھی سخت تنقید کا نشانہ بن رہے تھے۔ اس ضمن میں وزارت داخلہ کی ہدایت سے مجبور ہو کر آئے دن خصوصی مہمات چلائی جا رہی تھیں جن میں درجنوں گرام ہیروئن بیچنے والے خوردہ فروش ہی پکڑے جاتے تھے۔ کوئی بڑا اسمگلر کبھی ہاتھ نہیں آسکا تھا۔ دوسری طرف [illegible] کا رویہ بھی اس قدر عزم خلاف چڑھایا ہوا تھا کہ بڑے بڑے اقدامات بھی ہیروئن کی تجارت کو اخبارات کی شہ سرخیوں میں جگہ نہیں دلوا سکے تھے۔

سکندر علی جن دنوں کراچی میں ہیروئن کا بادشاہ تھا، ان ہی دنوں میرے دل میں بغاوت کے جذبے نے سر ابھارا تھا۔ پھر مسلسل کوششوں کے بعد میں اسے جہنم واصل کرنے میں کامیاب ہو گیا لیکن اخبارات میں کہیں بھی اس شخص کے لیے مذمت کا ایک لفظ شائع نہیں ہو سکا۔ ہر طرف ایک ہی ذکر تھا کہ سکندر علی شہر کا بہت معتبر اور سماجی دوست باشندہ تھا اور ایسے شخص کو اس وجہ سے موت کے گھاٹ اتار دیا گیا کہ وہ منشیات کے خلاف ہر قسم پیش پیش رہتا تھا۔ سکندر علی مر گیا۔ اس کا منصب بھی سونپ دیا گیا لیکن شہر میں کسی کو علم نہ ہو سکا کہ کراچی کے آسودہ

گھروں میں ہیروئن کے زہر کو متعارف کرانے اور پھیلانے والوں کا سرغنہ سکندر بیگ تھا۔

پھر سکندر خان جو اپنے وطن کے منصب پر فائز ہو کر یہاں نے کتنی مقدار میں اور کتنے شہروں میں ہیروئن کی تجارت کو کنٹرول کیے رکھا، جیسے ہی ہاتھوں اپنے انجام کو پہنچا تو اس بار بھی ہیروئن کے بارے میں ایک لفظ کا انکشاف نہیں ہوا۔ اس کی حویلی سے اہم فی تحریری ہینڈ رائٹنگ ساخت کا فالتو ذخیرہ تصاویر، ریکارڈ، رسیدیں برآمد ہوا جو ماسکو کے ساتھ ہیروئن کی سوداگری میں اہم ترین ثبوت ہوا ذریعے کا کردار ادا کرتا تھا لیکن کسی کو اس حقیقت کا گمان تک نہ ہو سکا۔ اسے یقینی طور پر کسی ملک دشمن کے لیے جاسوسی کا کردار بھی ادا کیا۔ پہلے میں اس واقعے پر دل کھول کر طبع آزمائی کی گئی لیکن کوئی بھی معاملے کے اصل رخ کو نہ پہچان سکا۔

پھر اب لاہور میں میرے ہاتھوں ملے گروہ کا ایک اہم ترین ٹھکانا برباد ہوا تھا لیکن اس بار بھی اخبارات میں کہیں ہیروئن کا نام نہیں آنے پایا تھا۔ اخبارات قیاس آرائیوں سے بھرے ہوئے تھے مگر سارا زور صرف اسلحے کی اسمگلنگ پر تھا۔ اور یہ درست بھی تھا۔ بھاری مالی نقصان ہوا تھا لیکن ہیروئن کا نام صیغہ راز میں چھپا ہوا تھا کیونکہ اسے تو اس صنعت سے اپنا بڑا حصہ لگتا نقصان بھی پورا کر سکتا تھا۔ اسے ایک سے ایک جائداد مل سکتی تھی۔ وفادار لڑکوں کی ٹولیاں نئے سرے سے غلام بنائی جا سکتی تھیں لیکن ایک مرتبہ ہیروئن کی تجارت کا راز فاش ہو جاتا یا وہ گھناؤنا کاروبار اس کے قبضے سے نکل جاتا تو اس کا متبادل تلاش کرنا ناممکنات میں سے تھا۔

اخباری حوالوں سے سامنے آنے والی اطلاعات اور اصل صورت حال کا موازنہ کرتا ہوا میں فیکٹری جا پہنچا۔ وہاں سے میری غیر حاضری کافی طوالت اختیار کر گئی تھی۔ وہاں کے بہتیرے کام ایسے تھے جو میرا عملہ کافی مدت تک میری کسی مدد کے بغیر چلا سکتا تھا لیکن پھر بھی بعض قانونی ضابطوں کی خانہ پری کے لیے کاغذات پر میرے دستخط ضروری تھے۔ دفتری عملے نے خوشگوار حیرت کے ساتھ میرا استقبال کیا۔ میں اپنے کمرے میں پہنچا تو خطوط کا ایک انبار میرا منتظر تھا۔

طے شدہ طریقہ کار کے مطابق سیکرٹری نے عام ڈاک سے آئے ہوئے خطوط رجسٹرڈ خطوط سے الگ رکھے تھے۔ میں نے سرسری انداز میں خطوط کا جائزہ لینا شروع کیا اور یہ میری ہی کوشش تھی میں لاہور سے آنے والے ایک لفافے سے غزالہ کی تصویر برآمد کرنے میں کامیاب ہو گیا۔ اس وقت مجھے خیال آیا کہ اخبارات میں کرامت کے قتل کے سلسلے میں ساری ہی تفصیلات شائع ہوئی تھیں لیکن جزئیات پر اس حد تک توجہ دی گئی تھی کہ جوتے بنانے والی کمپنی کا نام تک سامنے آ گیا تھا لیکن کسی بھی خبر میں مرنے والے کے پاس سے غزالہ کی تصویر کی برآمدگی کا ذکر نہیں تھا جبکہ منیر اور نے مجھے خود بتایا تھا کہ لاہور سے چلتے ہوئے کرامت کے پاس غزالہ کی تصویر موجود تھی۔ اگر وہ تصویر ضائع ہو گئی تھی تو مجھے کوئی پریشانی نہیں تھی لیکن کسی پولیس افسر نے تفتیش کی خاطر دانستہ تصویر کا ذکر گول کر دیا تھا تو یہ میرے لیے تشویش کی بات تھی۔

قاسم کی کال کر کے تعلیل کی طرف سے غزالہ کی تلاش کی ذمہ داری مجھے سونپ دی گئی تھی اور میرا خیال تھا کہ وہ آزادانہ طور پر شہر میں نقل و حرکت کر سکے گی لیکن کرامت کے پاس موجود تصویر کو میں بھلا ہی بیٹھا تھا۔ وہ کاپی اگر پولیس کے ہاتھ لگ گئی تھی تو غزالہ کے لیے گھر سے باہر نکلنا خطرے سے خالی نہیں تھا۔

یہ خیال آتے ہی میں مضطرب ہو گیا۔ فون پر اس قسم کی گفتگو مناسب نہیں تھی۔ غزالہ بلاوجہ ضرورت سے زیادہ پریشان ہو جاتی۔ پھر لاہور سے واپسی کے بعد میں اسے گھر چھوڑ گیا تو کسی سے ملے بغیر ہی واپس آ گیا تھا لہٰذا ضرورت اور موقع کی مناسبت سے میں نے دفتر چھوڑ دیا۔

گھر پہنچا تو وہاں ایک ہنگامہ برپا تھا۔ مجھے دیکھتے ہی زما رشیدی کا سیدھا میری طرف آیا تھا اور جیتے ہوئے سانسوں کے درمیان بلا تمہید ہی بولنے لگا۔ "غضب... غضب ہو گیا۔ شیخ صاحب! وہ جنون کے عالم میں کمرے سے نکل آیا ہے۔ ہر طرف توڑ پھوڑ اور ہر بولی چار دیواری ہے۔ اس کی ماں راہداری میں بے ہوش پڑی ہے۔ کہیں وہ شمیم کو مار ہی نہ دے۔"

میرے ذہن میں ایک لمحے ہی خیال کی سی گزر گئی۔ اگر کامران اپنی ماں کو ہلاک کر بیٹھتا تو گھر والوں کی مرضی کے بغیر بھی وہ پولیس کیس بن جاتا۔ تفتیش ہوتی۔ سب کے بیان لیے جاتے اور غزالہ کو پولیس کے سامنے پیش ہونا پڑتا جبکہ کرامت کے پاس سے اس کی تصویر امکانی طور پر پولیس کی تحویل میں جا چکی تھی۔

میں غزالہ کے باپ کو وہیں چھوڑ کر دوڑتا ہوا اندر گھستا چلا گیا۔ ڈرائنگ روم میں غزالہ نہایت خوفزدہ حالت میں کھڑی اندر جانے والے راستے کی طرف دیکھے جا رہی تھی اور ادھر سے توڑ پھوڑ کی آوازیں سنائی دے رہی تھیں۔ میں ڈرائنگ روم سے نکل کر راہداری میں داخل ہوا تو غزالہ کی ماں شمیم فرش پر بے حس و حرکت پڑی ہوئی تھی اور راہداری کے سرے پر غزالہ کے والدین کی خواب گاہ سے ایسی آوازیں آ رہی تھیں جیسے وہاں آوارہ بد

رو رہی ہیں آپس میں لڑ رہی ہوں۔

میں خواب گاہ کے دروازے پر پہنچتے ہی ٹھٹک کر رک گیا۔ کامران ہاتھ میں ایک ڈنڈا لیے، اول فول بکتے ہوئے اسے چاروں طرف یوں گھما رہا تھا جیسے وہ ہر طرف سے دشمنوں میں گھرا ہوا ہو اور اگر اس نے ایک لمحے کے لیے بھی ہاتھ روکا تو وہ سب مل کر اسے دبوچ لیں گے۔ لاٹھی کی زد میں آنے والی ہر چیز ٹوٹ پھوٹ رہی تھی۔ ڈریسنگ ٹیبل کا قد آدم آئینہ چور چور ہو چکا تھا۔ آرائشی سامان ٹوٹ کر فرش پر بکھرا ہوا تھا۔ خود کامران بھی اس خیالی مقابلے میں زخمی ہو چکا تھا لیکن اسے اپنی چوٹ کا احساس ہی نہیں تھا۔

پھر وہ اپنی پشت پر موجود کسی خیالی دشمن کے سر پر ڈنڈا رسید کرنے کی نیت سے پیچھے گھوما تو اچانک ہی اس کی نگاہ مجھ پر پڑی۔ اس کے ہاتھ تھم گئے۔ بے رونق اور ویران آنکھیں کسی تاثر کے بغیر خوف زدہ انداز میں مجھ پر جم گئیں اور وہ مدافعت کے لیے تیار ہو گیا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا کہ وہ مجھے اپنے دشمنوں کا سرغنہ سمجھ کر مجھ پر حملہ آور ہونے کا ارادہ رکھتا ہو لیکن اس نے مجھے دیکھ کر حیرت انگیز رد عمل کا اظہار کیا۔

اس نے ڈنڈا فرش پر پھینک دیا۔ چہرے کے تنے ہوئے عضلات ڈھیلے پڑ گئے اور وہ سر جھکا کر زیر لب مہمل سے الفاظ بڑبڑاتا ہوا میرے قریب سے گزر گیا۔

عزرا کے ساتھ کرنل زوار زیدی بھی میرے تعاقب میں راہداری میں آ پہنچا تھا۔ میں کامران کو دیکھنے کے لیے پلٹا تو... ان دونوں کے چہروں پر نگاہ پڑی۔ وہ حیرت سے کامران کو دیکھ رہے تھے جو دیوانگی کو بھول کر شریفانہ انداز میں سر جھکائے چلا جا رہا تھا۔ ان دونوں ہی کے لیے کامران کے رویے کی تبدیلی ناقابل فہم تھی۔

"کامران!" میں نے پر اعتماد لہجے میں اسے آواز دی لیکن اس پر کوئی اثر نہ ہوا۔ وہ بدستور شکستہ انداز میں آگے ہی بڑھتا جا رہا تھا۔ اس نے راہداری میں بے ہوش پڑی ہوئی اپنی ماں سے بھی کوئی تعرض نہیں کیا تھا لیکن مجھے ڈر تھا کہ کہیں وہ کھلے لان میں نکل کر دوبارہ سرکشی کے موڈ میں نہ آ جائے لہٰذا میں لپک کر آگے بڑھا اور اس کا بازو تھام لیا۔ وہ کسی سدھائے ہوئے جانور کی طرح بے چون و چرا میرے ساتھ چلتا رہا اور میں نے اسے اس کے کمرے میں پہنچا دیا۔

وہاں میں نے تنہا ہی اس کے زخموں کو صاف کر کے ابتدائی طبی امداد بہم پہنچائی۔ اس دوران میں عزرا یا کرنل میں سے کوئی کمرے میں نہیں آیا تھا۔ کامران کو میرے ساتھ مفاہمانہ رویہ [illegible]
کرتے دیکھ کر وہ دونوں شاید بے ہوش شمع کی دیکھ بھال میں مصروف ہو گئے تھے۔

اپنے کام سے فارغ ہو کر میں نے کامران کو اسی کمرے میں مقفل کر دیا اور ڈرائنگ روم میں چلا آیا۔ وہاں عزرا کی ماں پنکھے کے نیچے ایک صوفے پر پڑی گہرے گہرے سانس لے رہی تھی۔ اس کی بڑی بڑی نیلی آنکھیں کرب کے ساتھ وا تھیں۔ مجھے دیکھتے ہی اس کے ہونٹوں پر ایک پھیکی سی مسکراہٹ ابھر آئی اور آنکھوں میں ممتا بھرے پیار کا نور پوری طرح چمکنے لگا۔

"آؤ بیٹے!" وہ نقاہت زدہ آواز میں بولی۔ "اچھا ہوا کہ تم آ گئے۔ ورنہ آج تو اس کے تیور بہت خراب تھے۔ نجانے تم سے کیوں اتنا ڈرتا ہے؟"

"ڈرتا نہیں ہے بلکہ پہلا تجربہ اس کے ذہن کے کسی بے نام گوشے میں جم کر رہ گیا ہے۔" میں نے اس کے قریب بیٹھتے ہوئے کہا۔

"پہلا تجربہ کیسا؟" کرنل نے حیرت سے پوچھا۔

"یہی کہ میں جسمانی طور پر اس سے برتر ہوں۔ پہلی مرتبہ میں نے مضبوطی سے اسے جکڑ لیا تھا۔"

"پھر تو خوف ہی ہوا نا؟" کرنل مایوسانہ لہجے میں بولا۔ "بزدلوں کی مار دھاڑ سے تو پہلے سے بڑا پاگل بھی خوف کھاتا ہے۔ خوف تو بالکل لاشعوری کیفیت ہوتی ہے۔ میں سمجھا تھا کہ تم سمجھ دار لوگ ہو، شاید کامران کے ذہن کا کوئی حصہ تباہ ہونے سے بچ گیا ہو۔"

"میرا اندازہ ہے کہ اس کے ذہن کا کوئی حصہ محفوظ ہے۔" میں نے کہا۔ "ورنہ عزرا کے ساتھ اس کا رویہ مختلف نہ ہوتا۔ اس کے ساتھ آج تک کامران نے کبھی کوئی بدتمیزی نہیں کی۔"

"کاش وہ نارمل ہو سکے!" شمع دردناک لہجے میں بولی۔ "جس دن اسے نارمل حالت میں واپس دیکھ لوں گی، جرم اور گناہ کا احساس میرے ذہن سے منتقل ہو جائے گا... اب تو ہر وقت اسے دیکھ کر کڑھتی رہتی ہوں۔"

اچانک مجھے اپنی کنفیشن کیور سوسائٹی یاد آ گئی۔ "آپ فکر نہ کریں، میں ان شاء اللہ جلد ہی کامران کا علاج کراؤں گا۔"

"کہاں؟" شمع نے بے اختیار سوال کیا۔ "کیا لاہور میں کوئی جدید [illegible] آ گئے ہو بیٹا؟"

میری اور عزرا کی نگاہیں چار ہوئیں پھر ندامت کے بوجھ سے میرا سر جھک گیا۔ شمع کی آواز میں امید اور التجا بھی شامل تھی۔

"لاہور نہیں، میں کراچی میں علاج کراؤں گا کامران کا۔"

میں نے آہستگی سے کہا۔
"علاج کے دعوے دار تو جتنے بھی اس شہر میں ہیں مگر میری کارسانی شکوں سے آگے نہ ہو سکی؟" کرنل نذار زیدی نے مایوسانہ لہجے میں کہا "مریض کا علاج مرض نہیں جیب دیکھ کر کیا جاتا ہے... تم نے کس سے رجوع کیا ہے یہاں؟"
"اس شہر میں ایک گلشن کیور سوسائٹی کے نام سے انسداد منشیات کا ایک ادارہ کام کر رہا ہے...." میں نے تمہید مختصر کی لیکن عزالہ کے باپ نے سوسائٹی کا نام سنتے ہی میری بات کاٹ دی۔
"اوہ.... اس سوسائٹی کا نام نہ لو۔ میں ان کے چکر میں بھی پھنس چکا ہوں۔ شاندار دفتر لیے بیٹھے ہیں۔ مفت سماجی خدمات کے نام پر جلد ہی سرکاری گرانٹ حاصل کر کے سوسائٹی کے بانی اور چیئرمین نے اپنے کاروبار کو خوب وسعت دے لی ہے۔ شاید محسن نام ہے اس فراڈ کا... میں تو بارہا اس سے مل چکا ہوں۔ چندہ دے کر ادارے کا رکن بھی بن چکا ہوں۔ ایک خیراتی سے ادارے میں کامران کو دو مرتبہ بھیجا تھا۔ دونوں مرتبہ ناقابل عمل کاغذی علاج تجویز کر کے لوٹا دیا...."
"مگر میں...." میں نے اس کی بات کاٹنی چاہی لیکن اس نے مجھے موقع ہی نہیں دیا۔
"پہلے میری پوری بات سن لو، پھر اپنی کہنا۔" وہ ہاتھ اٹھا کر بولا۔ "کامران کے سلسلے میں میری بے چینی بھانپ کر محسن نے مجھے امریکہ سے رجوع کرنے کا مشورہ دیا، معلوم ہے اس نے کیا فیس طلب کی تھی؟ دس ہزار روپے اور وہ بھی پیشگی۔ شاید میں اس جال میں پھنس بھی جاتا لیکن مجھے بروقت پتا چل گیا کہ امریکہ جانے کے ساتھ محسن کا داماد بھی ہے تو میرا دل اس کی طرف سے کھٹا ہو گیا۔ وہ سوسائٹی تو اب امیر کبیر بڑے گھرانوں کی سونے کی آسامیاں پھانسنے کا اڈہ بن کر رہ گئی ہے۔"
اس بار میں کچھ بھی نہ بول سکا۔ کرنل نذار زیدی بھی اس تجربے سے گزر چکا تھا اور محسن کے داماد کی اصلیت دیکھ چکا تھا جبکہ میں خود بھی کامران کو اسی کے پاس لے جانے کے بارے میں سوچ رہا تھا۔
"تم کیا کہہ رہے تھے بیٹے؟" عزالہ کی ماں نے مجھے خاموش پا کر پر امید لہجے میں ٹوکا۔
"امریکہ بھی ضرور ہے مگر میں نے اس کی تعریف سنی ہے۔" میں محض بات بنانے کے لیے قدرے جھجک کر بولا۔
"ہمارے میاں کیا کرتے پھرتے ہیں، جیبیں تو کچھ پتا نہیں چلتا، اگر وہ اچھا معالج ہے تو دس ہزار کی یہ قربانی بھی سہی۔ اتنی رقم تو میرے ایک آدھ زیور کی فروخت سے حاصل ہو سکتی ہے۔"
"پھر وہی بکواس۔" میرے احتجاج کرنے سے پیشتر کرنل بھڑک اٹھا۔ "میں اپنی پنشن بیچ کر بھی رقم پیدا کر سکتا ہوں۔ زیور کا نام کیسے لیا تم نے؟ نجانے یہ زیور کا نام ہر وقت تمہاری زبان کی نوک پر کیوں دھرا رہتا ہے؟"
شمع سہم گئی۔ اس کے زردی مائل سفید چہرے سے رہی سہی سرخی بھی کافور ہو گئی اور اس کے چہرے پر زلزلے کے سے آثار نظر آنے لگے۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ اس وقت اگر اسے ذرا سا سہارا نہ دیا گیا تو وہ پھوٹ پھوٹ کر رونے لگے گی۔
"زیور عورت کو سب سے عزیز ہوتا ہے۔" میں نے زبردستی مسکراتے ہوئے صورتحال کی سنگینی کو ختم کرنے کی نیت سے کہا۔ "امی بھی عورت ہی ہیں لیکن آپ اپنی پنشن کو کیوں لے بیٹھے۔"
"شمع جب زیور کا نام لیتی ہے مجھے یوں محسوس ہوتا ہے جیسے یہ مجھے میری قلیل سی آمدنی کا احساس دلا رہی ہو، اس کی یہ بات مجھے گالی محسوس ہوتی ہے۔" کرنل بدستور غصیلے لہجے میں بولا۔
"زیور عزیز ہوتا ہے مگر اولاد عزیز تر ہوتی ہے۔" شمع میری مداخلت سے حوصلہ پا کر اپنے خشک ہوتے ہوئے لبوں کو زبان سے تر کرتے ہوئے بولی۔ "میں عمر کی اس منزل پر ہوں جہاں زیور اور آرائش کی ضرورت نہیں رہتی، پھر جب دیئے اس آنگن کا امید محض بھی بجھتی جا رہی ہوں جو میں نے خود ہی لگائی تھی۔" اس کے لہجے میں ٹوٹ کر آواز کی تمام شانتی۔ "مجھے پتا نہیں کہ زندگی کے کتنے سانس باقی رہ گئے ہیں۔ مجھے تو بس اتنی سی تمنا ہے کہ اپنی زندگی میں کامران کو ہوش و حواس میں دیکھ لوں۔ ایک بار وہ امی امی کہہ کر مجھ سے لپٹ جائے تو مجھے قرار آ جائے گا۔ رہی عزالہ، تو اب مجھے اس کی طرف سے بے فکری ہے....!"
"بس بس۔" کرنل اپنے غصے پر قابو پانے کی کوشش کرنے کے باوجود لہجے کی ترشی پر قابو نہ پا سکا۔ "زیادہ لمبی چوڑی تقریر کی ضرورت نہیں..... ابھی سے بے ہوش ہو جاؤ گی اور سیوا مجھ ہی کو کرنی پڑے گی۔"
ان دونوں کے درمیان معاندانہ فضا پیدا ہوتے دیکھ کر میں پلٹا تو عزالہ وہاں سے غائب تھی۔ میں بھی خاموشی سے سر جھکا کر باہر کھسک گیا۔ برآمدے سے نیچے پہنچتے ہی عزالہ نظر آ گئی۔ وہ لان کے ایک قدرے افتادہ گوشے میں بیٹھی گلاب کی کیاریوں میں کچھ کر رہی تھی۔ میں برآمدے سے اتر کر سیدھا اسی کی طرف ہو لیا۔
مجھے دیکھتے ہی عزالہ خجالت آمیز انداز میں مسکراتے ہوئے اٹھ کھڑی ہوئی۔ "گھبرا کر آ گئے بھیا؟"

"ایسی چھوٹی موٹی جھڑپیں ازدواجی زندگی میں دلچسپی کو برقرار رکھتی ہیں۔" میں نے شرارت آمیز لہجے میں کہا۔ "سب کچھ مرضی کے مطابق پُرسکون انداز میں ہوتا چلا جائے تو دونوں فریق زندگی کی یکسانیت سے اکتا جاتے ہیں۔"

"کیا اکبر واقعی اچھا سائیکاٹرسٹ ہے؟" اس نے اپنی غزالی آنکھیں میرے چہرے پر مرکوز کر کے پوچھا جیسے اسے میری غیر متوقع قلابازی پر یقین نہ آ رہا ہو۔

"تمہیں شبہ کیوں ہے اس میں؟" میں نے سنجیدگی کے ساتھ جوابی سوال کر ڈالا۔ مجھے اندازہ تھا کہ کامران کی بیماری اس گھر کے لیے حساس ترین موضوع تھا اور میں اس بارے میں اپنے خلوص کو شبہات میں ڈالنا پسند نہیں کرتا تھا۔ "لا پچ ایک الگ چیز ہے۔ اس کا پیشہ ورانہ مہارت سے کوئی تعلق نہیں ہوتا۔"

"ٹھیک ہی کہہ رہے ہیں آپ۔" وہ دھیمے سے بولی۔ "آج کل تو جس کے ہاتھ میں خدا نے ذرا بھی شفا دی ہے لالچ کا شکار ہو گیا ہے۔ نفع بخش کاروبار اور ہوٹلوں کے بجائے دھڑا دھڑ خود اور دواخانے، اسپتال کھلتے جا رہے ہیں۔۔۔"

"ان میں بے لوث معالج بھی ہیں۔" میں نے اس کی بات کاٹتے ہوئے کہا۔ "مستحق مریضوں کو ادویات تک خود فراہم کرتے ہیں بات نیت کی ہے کہ جب غرض ہی وہ اپنی تشہیر پسند نہیں کرتے اور دکھوں کے ماروں کی کہانیاں بھی نہیں چلتی ہیں۔"

"خیر جو آپ بہتر سمجھیں کریں۔ اب تو وہ مجھ سے زیادہ آپ کا بھائی ہے۔"

"ہاں ہوں۔" میں نے مسکراتے ہوئے تردید کی۔ "اس میں ہرگز کوئی شک نہیں ہے۔ مجھے دولہا بھائی سے زیادہ عزیز ہو سکتا ہے مگر بھائی ہرگز نہیں ہو سکتا۔"

وہ کھلکھلا کر دوبارہ تالاب کے پودوں کی طرف متوجہ ہو گئی۔ اس کی یہی ادا مجھے پسند تھی۔ روشن خیال اور تعلیم یافتہ ہونے کے باوجود اندر سے وہ ایک خالص مشرقی لڑکی تھی جس کے خمیر میں حیا کا عنصر بہت بنیادی اہمیت رکھتا ہے۔

"پھولوں سے کھیل رہی ہو یا کانٹوں سے الجھ رہی ہو؟" میں نے ایک قدم بڑھ کر سوال کیا۔

"دانستہ کوئی کانٹوں سے نہیں الجھتا۔" وہ مسکراتے ہوئے بولی۔ "لگتا ہے پھولوں کی نرم و نازک چبھن سے فریب کھاتی ہیں۔ چبھن ہوتی ہے تو اچانک ہی کانٹوں کی موجودگی کا احساس ہوتا ہے۔" پھر اس نے یک بیک موضوع بدل دیا۔ "ماموں سے واپسی کے بعد یہاں کی صورتحال نہیں بتائی آپ نے؟"

"صورتحال سنگین ہے۔" میں نے یہ کہتے ہوئے جیب سے تصویر نکال کر اس کی طرف بڑھا دی۔

"یہ۔۔۔ یہ کہاں سے آئی آپ کے پاس؟" اس نے تحیر زدہ لہجے میں سوال کیا کیونکہ جیتے جاگتے رومانس میں میں نے کبھی اس سے کوئی تصویر لینے کی ضرورت ہی محسوس نہیں کی تھی۔

"یہ تصویر غالباً اسٹین سنڈیکیٹ لمیٹڈ کے دفتر میں لی گئی تھی۔ مجھے سخت ہدایات کے تحت موصول ہوئی ہے اور ہر قیمت پر کہانی میں تمہارا سراغ لگانا ہے۔"

"اوہ۔" اس کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔ "آپ کو کچھ زیادہ ہی اچھے جا رہے ہیں میری تلاش کا کام آپ ہی کو سونپا گیا ہے۔ بھلا یہ کیونکر ممکن ہوا؟"

دشمن نے میری غیر حاضری کو بُری طرح محسوس کیا گیا۔ پورا کھیل ہی بگڑتا نظر آ رہا تھا۔ میں نے اپنی غیر حاضری کے جواز میں ایک کہانی گھڑی تھی جو قبول کر لی گئی۔ پھر میں اسے مختصر الفاظ میں گزرے ہوئے واقعات سے آگاہ کرنے لگا۔

"یہ تو بڑا اہم موڑ ثابت ہوا ہے۔" میرے خاموش ہوتے ہی وہ مسرت آمیز لہجے میں بولی۔ "ایک طرف آپ ان کی نگاہوں میں اپنا مقام پیدا کر رہے ہیں، دوسری طرف تنظیم کے اندر سے لوگ آپ کے ہاتھ مضبوط کر رہے ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ اب جلد ہی یہ سارا گورکھ دھندا بکھر کر رہ جائے گا۔"

"اس قدر خوش فہمی بھی اچھی نہیں۔ جو کچھ ہو رہا ہے توقع سے بہتر ہے لیکن اے ٹو کی ذات اپنی جگہ محفوظ ہے۔ اتنی جدوجہد کے بعد بھی اس کے بارے میں کوئی ٹھوس سراغ بھی نہیں مل سکا ہے۔ دوسری طرف وہ اس قدر مستعد اور چوکنا ہے کہ کسی قسم کا کوئی بھی خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں ہے۔"

"اس کے لیے سب سے بڑا خطرہ تو یہ ہے کہ وہ ابھی تک آپ پر اندھا دھند اعتماد کیے جا رہا ہے۔"

"حالات کی مہربانی ہے۔ قاسم کے بارے میں اس کی باتوں سے میں نے اندازہ لگایا ہے کہ اپنے خاص آدمیوں کے بارے میں وہ ذرا فکر مند ہو گیا ہے۔ اس نے قاسم کے خلاف کوئی سخت فیصلہ صادر کرنے کے بجائے اس پر نگاہ رکھنے کا حکم دیا ہے۔ شاید وہ یہ سوچنے پر مجبور ہو گیا ہے کہ اگر خود ہی شکوک و شبہات کی بنا پر اپنے آدمیوں کو مرواتا رہا تو جلد ہی بالکل اکیلا رہ جائے گا اور اس کا نظام بکھر جائے گا۔"

"یعنی اس کی سنگدلی اور سفاکی میں کمی آگئی ہے؟"

"یہ بھی نہیں کہا جا سکتا۔" میں نے کہا۔ "مسز مراد معمولی سے زیادہ حیثیت نہیں رکھتی تھی لیکن اسے اس نے اس کی گرفتاری

ڈال دیتی ہیں منتظر کھڑے ہوئے پولیس کی تحویل میں مروا دیا۔"
"مروا دیا!" وہ حیرت اور بے یقینی کے عالم میں تقریباً چیخ پڑی۔ "یہ کب کا واقعہ ہے؟"
"دو تین ہفتے ہوئے..... ہونے سے پہلے وہ اسپتال میں ختم کر دی گئی۔" میں نے بتایا۔ "شاید تمہارے گھر وہ اہم اخبار نہیں آتا تھا جس میں میز مراد کی موت کی خبر شائع ہوئی تھی۔ اس کے قتل کے بارے میں ہدایت میرے ہی ذریعے قاسم تک پہنچی تھی۔ اس نے اطلاع ملتے ہی اپنا کام دکھا دیا۔"
وہ دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام کر وہیں بیٹھ گئی۔ "یقین نہیں آتا..... انسانی لہو کی اتنی ارزانی میری سمجھ سے باہر ہے۔ وہ جو کوئی بھی ہے کسی بدترین ذہنی مرض میں مبتلا ہے ورنہ ذرا ذرا سی بات پر یوں خونریز فیصلے نہ کرتا۔ کسی صحیح الدماغ آدمی کے لیے تو ایک خون کا بوجھ بھی تاعمر ناقابلِ برداشت ہوتا ہے۔"
"وہ جنونی ہے، اسی لیے تم کو محتاط رہنا ہوگا۔" میں نے اس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر نرمی سے کہا۔
"مجھے؟ کیوں؟ میرا اس سے کیا تعلق؟" اس نے بڑی بڑی وحشت زدہ نگاہیں میری طرف اٹھا کر سوال کیا۔
"بدقسمتی سے تعلق پیدا ہو گیا ہے۔ نصیر خان کے دفتر میں لی جانے والی تصویر کو تمہیں ہمیشہ ذہن میں رکھنا ہوگا ورنہ ناقابلِ تصور پیچیدگیاں پیدا ہو سکتی ہیں.....؟"
"مگر وہ تصویر تو آپ کے حوالے کی گئی ہے اور میں پیچھا چھڑا کر جانے سے رہی۔"
"تصویر میرے پاس ضرور ہے لیکن یہ نہ بھولو کہ بدلے ہوئے حالات میں یہ شبنم لڑکی اس کے لیے بے پناہ اہمیت اختیار کر گئی ہے جو یہ جانتا ہے کہ وہ تصویر کسی کا کوئی خاص آدمی لے گیا ہے۔ بہت ممکن ہے یہاں پہنچ جانے اور اپنے طور پر تمہاری تلاش کی متوازی مہم شروع کر دے..... اس سے بھی بڑا خطرہ اس تصویر کی طرف سے ہے جو میز مراد کے مقتول ساتھی کے پاس تھی۔ اس کے قتل کی خبروں میں کہیں بھی اس کے پاس سے کسی تصویر کی برآمدگی کا ذکر نہیں ہے....."
"واقعی یہ تشویش کی بات ہے۔" وہ میری بات کاٹ کر بولی۔ "وہ کسی کے بھی ہاتھ لگ سکتی ہے۔ پولیس والے بھی اس کا ذکر گول کر سکتے ہیں۔ ایسا ہوا تو تصویر کے حوالے سے کسی بھی وقت کوئی اسکینڈل جنم لے سکتا ہے۔"
"یہی میں بھی جتانا چاہ رہا تھا..... تم سختی سے گھر میں محصور رہو گی اور کوئی یقینی صورت حال سامنے آنے تک یہ احتیاط کرنی ہی پڑے

گی۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔
"یہ بہت مشکل ہوگا۔" وہ تشویش زدہ لہجے میں بڑبڑائی۔ "کامران کے ناکارہ ہونے کی وجہ سے گھر کے بیشتر کاموں کا انحصار مجھ پر ہے..... ایسی خانہ نشینی سے تو امی بھی پریشان ہو جائیں گی۔"
"کاموں کے لیے ملازم رکھ لو۔ گھر سے کسی ضرورت کے تحت نکلنا ہی پڑے تو برقع استعمال کرنا۔"
"یہ اور بھی مشکل ہوگا۔" وہ بولی۔ "برقع تو شبہات کو اور بھی ہوا دے گا۔" وہ چند ثانیوں خاموشی کے ساتھ سوچتی رہی پھر بولی۔ "کیوں نہ میں بال ترشوا لوں.....؟"
"کیا یہ آسان ہوگا؟"
"بہت زیادہ۔ بلکہ یہی صورت قابلِ عمل ہو سکتی ہے۔ صرف امی سے ذرا سا جھوٹ بولنا ہوگا کہ آپ کو ترشے ہوئے بال پسند ہیں۔ وہ آپ کا بہت احترام کرتی ہیں، فوراً اجازت مل جائے گی۔"
"پھر ایسا ہی کر لو کٹے ہوئے بالوں اور رنگینگ سے چہرہ بڑی حد تک بدل جائے گا..... لیکن اس کے باوجود بھی تم گھر سے کم ہی باہر نکلو گی۔"
اسی وقت کرنل نادار زیدی مجھے آوازیں دیتا ہوا باہر سے نکل آیا اور میں حمنہ کو وہیں چھوڑ کر اس کی طرف بڑھ گیا۔
"کہاں تھے تم؟ میں سارے کمروں میں تلاش کر کے آ رہا ہوں۔" مجھے دیکھتے ہی اس نے بزرگانہ انداز سے جھنکارا۔
"کامران کے سلسلے میں سوچ رہا تھا، آج ہی اکبر سے ملنا ہوگا۔" میں نے شفقت کے ساتھ کہا۔
"میں تمہیں روکتا نہیں لیکن میرا دل اس پر مائل نہیں۔"
میں کچھ دیر کے لیے اس کے پاس بیٹھا لاؤنج کے ایسے میں معروف صدر وفیات کے قصے سنتا رہا۔ پھر بات گھما پھرا کر اسے بھی اپنے ساتھ چلنے پر آمادہ کرنے کی کوشش کی۔ میرا خیال تھا کہ وہ اکبر سے مل چکا تھا۔ لہٰذا مجھے براہِ راست اس تک لے جا سکتا تھا۔ تنہا جانے کی صورت میں مجھے ایڈمنسٹریٹر کیو سوسائٹی کے سیکریٹری جنرل سے رجوع کرنا پڑتا۔ لیکن کرنل نادار زیدی نے سختی کے ساتھ اپنے انکار پر اصرار کیا اور میں وہاں سے اٹھ گیا۔
وہاں سے روانہ ہو کر میں محمد علی ہاؤسنگ سوسائٹی کے اس بنگلے پر پہنچا جس کے بیرونی کمروں میں سوسائٹی کا سست رفتار دفتر قائم تھا اور اندرونی حصہ رہائشی استعمال میں تھا۔ دفتر کے باہر ہی چپڑاسی ملازم بیٹھا اونگھ رہا تھا جسے میں پہلی بار حبس زدگی

پہ ڈانٹ چکا تھا۔ وہ مجھے دیکھتے ہی پہچان گیا اور سلام کرنے کے ساتھ ہی رازدارانہ لہجے میں انکشاف کیا کہ وہ چرس نوشی کی علت بد ترک کر چکا تھا۔ لیکن اس کی مچی مچی سی ہوئی سرخ آنکھیں اس کے کھلے جھوٹ کی چغلی کھا رہی تھیں۔

"نسیم صاحب موجود ہیں؟" میں نے اس سے رسماً دریافت کیا۔

"جی صاحب۔ آج تو محسن صاحب بھی آئے ہوئے ہیں۔" اس نے خوشامدانہ انداز میں دانت نکال کر کہا۔

میں دروازہ کھول کر اندر داخل ہو گیا۔ وسیع ایئرکنڈیشنڈ کمرے میں گھستے ہی میرے نتھنوں میں کیوبا کے بیش قیمت سگار کی خوشبو در آئی۔ دروازہ بے آواز تھا۔ دبیز فرشی قالین کے سبب قدموں کی چاپ بھی نہیں پیدا ہوتی تھی۔ لیکن دفتر کے خوابناک ماحول میں کھلے ہوئے دروازے سے پڑنے والی تیز روشنی نے ان تینوں کو میری طرف متوجہ کر لیا تھا۔ دروازہ بند ہوا تو اندر پھر وہی دھیمی دھیمی سی روشنی باقی رہ گئی، جو کھڑکیوں پر پڑے ہوئے دبیز پردوں کے باعث رات کا سماں پیدا کر رہی تھی۔

چند قدم بڑھنے کے بعد میری نگاہیں اس ناکافی روشنی کی عادی ہوئیں تو میں بے اختیار چونک پڑا۔

ایڈکشن کیور سوسائٹی کا سیکریٹری اپنی میز کے پیچھے بیٹھا ہوا تھا۔ دوسری بڑی میز کے پیچھے ریوالونگ چیئر میں ایک ضخیم شحیم اور گورا چٹا شخص دانتوں میں سگار دبائے بیٹھا تھا۔ اس کے سامنے میز کی دوسری جانب قاسم براجمان تھا۔ مجھے وہاں دیکھ کر اس کے چہرے پر بھی حیرت کے آثار نظر آئے تھے لیکن اس نے مجھے مخاطب کرنے کی ضرورت نہیں سمجھی۔

میں اپنی حیرت پر قابو پا کر بظاہر قاسم کو نظرانداز کرتا ہوا نسیم کی میز کی طرف بڑھ گیا۔

"آیئے آیئے تنویر صاحب، کیسے مزاج ہیں؟" نسیم نے کرسی سے اٹھ کر تپاک لہجے میں میرا استقبال کرتے ہوئے کہا۔ غالباً میرا نقد عطیہ اس کے لیے خاصا غیر متوقع سا تھا اور اسی وجہ سے اسے میرا نام یاد رہ گیا تھا۔

اس سے ہاتھ ملا کر بیٹھتے ہوئے میں نے پلٹ کر سرسری انداز میں دوسری بڑی میز پر نگاہ ڈالی تو قاسم کہنیوں کے بل میز پر جھکا دوسرے آدمی سے دھیمے لہجے میں باتیں کرنے میں مصروف تھا۔ نسیم کے مقابل بیٹھنے کے بعد میرے لیے گھوم کر ان دونوں کی طرف دیکھنا مشکل تھا لہذا میں نسیم سے گفتگو میں مصروف ہو گیا۔

"یہ دوسرے صاحب کون ہیں؟" رسمی فقروں کے تبادلے کے بعد میں نے نسیم سے سوال کیا۔

"ارے کیا تو محسن صاحب ہیں۔" اس نے گویا میری کم علمی پر حیرت ظاہر کرتے ہوئے کہا۔ "سوسائٹی کے بانی اور چیئرمین۔"

"وہ تو میں نے اندازہ لگا لیا تھا۔" میں نے جلے کٹے لہجے میں کہا۔ "میں ان کے ملاقاتی کے بارے میں پوچھ رہا تھا۔"

"وہ محسن صاحب کے دوست اور سوسائٹی کے تاحیات سرپرست قاسم صاحب ہیں....؟"

اس کی زبان سے قاسم کا اصل نام سن کر میں نے بے نیازانہ لہجے میں اس کی بات کاٹ دی۔ "صورت سے تو چلتے پھرتے معلوم ہوتے ہیں۔" یہ تبصرہ کرتے ہوئے میں نے دھیمی آواز کر لی تھی۔

"ان کی صورت پر نہ جایئے۔" نسیم نے بھی آواز مدھم ہی رکھی۔ "بڑا اور درد مند دل پایا ہے انہوں نے۔ مستقل عطیات دیتے رہتے ہیں۔ کوئی اچانک ضرورت پیش آجائے تو اس سے بھی منہ نہیں موڑتے۔"

"آپ کے بھی خوب بے نام مہربان پائے جاتے ہیں۔ اس شہر میں یہ کوئی معروف شخصیت تو نہیں معلوم ہوتے۔" میں نے اسے اکسانے کے انداز میں کہا۔ درحقیقت میں اس سے یہ معلوم کرنا چاہتا تھا کہ قاسم جیسا چرسی اور خونی انسان ایڈکشن کیور سوسائٹی میں کس حیثیت سے پہچانا جاتا تھا؟

"نہیں صاحب، خاصے باحیثیت آدمی ہیں۔" نسیم میری توقع کے مطابق اچھل کر بولا۔ "بہت بڑا کاروبار ہے ان کا۔ لاہور میں واقع ایشین سنڈیکیٹ نامی فرم کے مالک یا پارٹنر ہیں۔ کراچی میں بھی دفتر ہے۔"

اس کے انکشافات پر میری کھوپڑی گھوم کر رہ گئی۔ میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ ایشین سنڈیکیٹ کا نام قاسم سے مانوس ہوگا مگر نسیم دوسری ہی کہانی سنا رہا تھا۔

پھر میرے ذہن میں ایک جھماکا سا ہوا اور میں بے اختیار پھریری لے کر رہ گیا۔ قاسم بظاہر کراچی میں تنظیم کے مفادات کا پس پردہ نگراں تھا اور اپنے کام کی انجام دہی کے سلسلے میں اس کے ہاتھ کئی انسانوں کے خون سے آلودہ تھے۔ یہ درست تھا کہ وہ بیحد ہی بہت زیادہ محتاط رہتا تھا اور کبھی بھی کسی واردات کے سلسلے میں اس کا نام مشتبہ افراد کی فہرست میں نہیں آسکا تھا لیکن پھر بھی وہ ہر وقت قانون کی گرفت کے خطرے سے دوچار تھا۔ کسی بھی معاملے میں ذرا سی لغزش اسے براہ راست ہتھکڑیاں لگوا سکتی تھی جبکہ ایسی کسی بھی قسم کے لوگوں سے فاصلہ برقرار رکھنے کا قائل تھا لیکن قاسم کے معاملے میں صورتحال مختلف نظر آرہی تھی۔ ایک طرف وہ قتل و خونریزی سے ہیروئن کی ترسیل تک عملی کارروائیوں میں

تھی۔ جانے وہ کتنی دیر سے اسی طرح روتے جا رہی تھی۔
مجھے دیکھ کر اس نے جلدی جلدی آنکھیں خشک کیں
پھر زبردستی مسکرانے کی کوشش کرتی ہوئی بستر سے اٹھ
کھڑی ہوئی۔ "کامران کہاں ہے؟" اس نے سوال کیا تو اس کی
آواز بھرائی ہوئی تھی۔
میں نے اسے کامران کے بارے میں تفصیلات بتانی
شروع کیں اور ہم دونوں مکان کے عقبی حصے سے نکل کر
ٹہلتے ہوئے لان پر نکل آئے۔
کچھ دیر بعد جب اس کا موڈ بحال ہوا تو میں نے اس کے
سامنے ایک پہیلی رکھ دی۔
"نہیں، میں کچھ نہیں سمجھ سکی۔" اس نے حیرت سے پلکیں
جھپکاتے ہوئے کہا۔
"دم گھٹی ہو سوسائٹی کے دفتر میں ایک جانا پہچانا سا شخص
دکھائی دیا تھا، تاہم بوجوہ تو مان لوں گا۔" میں نے مسکراتے ہوئے
تھوڑی سی وضاحت کی۔
"جانا پہچانا؟" اس نے آہستگی سے دہرایا پھر جھجکتے ہوئے سوال کیا
"کیا میں بھی اس سے واقف ہوں؟"
"کم از کم نام سے واقف ہو۔"
"قاسم؟" اس نے بے یقینی کے ساتھ پوچھا اور یہ
اچھل پڑی۔
"اس کا نام کیسے آگیا ذہن میں؟"
وہ مسکرا دی۔ "میرے اور آپ کے درمیان گنے چنے
نام ہی مشترک ہیں۔ محسن کا وہاں ملنا حیرت کا باعث نہیں ہو
سکتا تھا کیونکہ وہ سوسائٹی کا کرتا دھرتا ہے۔ اس کے بعد لے دے کر نام
ہی رہ گئے تھے یعنی جہانگیر یا قاسم۔"
"شاید تمہیں یہ سن کر حیرت ہو کہ کراچی میں بھی ایشین پلاٹ
لمیٹڈ کا دفتر موجود ہے اور سوسائٹی میں قاسم اس کاروباری
ادارے کے شریک کی حیثیت سے پہچانا جاتا ہے؟"
"یہ تو عجیب سی خبر سنائی آپ نے۔" وہ بے اعتباری کے
عالم میں بولی۔ "اس جیسے خونی اور سفاک کو اسے لوٹنے کی اجازت
کیسے دے دی کہ وہ ایشین سنڈیکیٹ کا نام استعمال کرتا پھرے؟"
"یہی الجھن تو مجھے بھی ہے۔" میں نے اعتراف کیا۔ "ایک طرف
لے لو کہ ایشین سنڈیکیٹ کی نیک نامی اس قدر ضروری ہے کہ
اس پر حرف آنے کے خوف سے اس نے مسٹر مراد کو ہسپتال میں
مروا دیا اور دوسری طرف قاسم کو کھلی چھٹی ملی ہوئی ہے اس کا تو
نام بھی لینے کو وہ کسی وقت بھی پکڑا جا سکتا ہے۔"
"یہ بار بار ایڈکشن کیور سوسائٹی سے اس کے تعلق کی نوعیت

کیا ہے؟"
"اللہ بہتر جانتا ہے... سیکرٹری کے بیان کے مطابق
تو قاسم سوسائٹی کا سرپرست، فراخدلی کے ساتھ ان کی مالی
اعانت کرتا رہتا ہے۔"
"راجہ صاحب کے مثل کی طرح اس نے بھی دوسرا بہروپ بنانا
چاہا ہے۔ پیسے کے ساتھ عزت بھی بنانا ہوتا ہے۔ لیکن اسے یہ ناٹک
رچانے کی ضرورت ہی کیا ہے۔ اسے تو پس پردہ رہ کر ہی اپنے
فرائض انجام دینے ہوتے ہیں۔"
"ہو سکتا ہے کہ کسی بڑے وقت کی پیش بندی کر رہا
ہو... یا ہو سکتا ہے کہ تنظیم میں کسی اعلیٰ حیثیت کا حامل ہو
اور مخفی معاملات سے باخبر رہنے کے لیے نچلی سطح پر کام کرتا ہوا
نظر آرہا ہو۔"
"سیکرٹری بھی بے چارہ اللہ کا معلوم ہوتا ہے اصل بات
تو محسن ہی کو معلوم ہوگی۔ کیا یہ ممکن نہیں کہ انسداد منشیات
کے ادارے کی آڑ میں محسن بھی ہیروئن فروخت کرتا ہو؟"
"براہ راست ملک سے باہر اسمگل کرتا ہو تو دوسری بات
ہے ورنہ مقامی بازار کے لوگوں سے بہت بڑا رسک ممکنات
میں سے ہے۔ پھر مال کی ترسیل اور تقسیم قاسم کی نہیں جہانگیر
کی ذمہ داری ہے۔ یہ تو کوئی اور ہی چکر معلوم ہوتا ہے میرا خیال
ہے کہ قاسم کو اب کھوجنا ہی پڑے گا۔"
"کاش میں آپ کی مدد کر سکتی۔ لاہور جا کر تو میں نے خود اپنے
پاؤں پر کلہاڑی مار لی تھی۔"
"تمہاری بھی مدد کچھ کم نہیں ہے کہ نصیر خان ہمارے ساتھ
مل گیا ہے اور ہم اسے توڑنے کے بعد ادویات کی نشاندہی کرنے میں
کامیاب ہو چکے ہیں۔ یہ اور بات ہے کہ ہم اپنے کسی بھی حربے
سے لوٹ کے انتقام کو منزل تک پہنچانے میں کامیاب نہیں ہو سکے۔"
وہ خاموش رہی اور ایک سگریٹ سلگانے میں مصروف
ہو گیا۔ چند منٹ بعد اس نے ہلکی سی آواز میں سکوت
توڑ دیا۔ "آپ نے اچھا کیا کہ کامران کو ہسپتال میں داخل کرا دیا
لیکن افسوس اس بات کا ہے کہ میں اسے دیکھنے کے لیے آسانی سے نہ
جا سکوں گی۔"
"آسانی یا مشکل کا سوال ہی نہیں پیدا ہوتا... فی الحال
تم ادھر کا رخ بھی نہیں کرو گی۔"
"کیوں؟ بیٹا جیسے ادھر کو جانے میں کیا مضائقہ ہے؟"
"یہ اچھا ہی ہوا کہ ایڈکشن کیور سوسائٹی سے قاسم کا تعلق
بروقت سامنے آگیا۔ جب سے تو اس نے اس قدر اعتبار سے کام لیا ہے
کہ ہسپتال میں تمہارے گھر کا پتہ بھی درج نہیں کرایا۔ کامران

کے مستقل رہائشی تھے کے طور پر اپنے مکان کے کوائف درج کرائے ہیں۔ تاکہ یہ گھر کسی بھی طرح قاسم کی نگاہوں میں نہ آسکے۔"

"آپ شاید قاسم کو ضرورت سے زیادہ اہمیت دے رہے ہیں۔" سوسائٹی کے دفتر میں ہم دونوں نے پہلی بار ایک دوسرے کو دیکھا تھا لیکن اس کی لاتعلقی دیکھ کر میں بھی انجان بن گیا جبکہ مجھے اس کی وہاں موجودگی پر حیرت ہوئی تھی اسی طرح وہ بھی میری آمد کا سبب جاننا چاہے گا۔ اس نے بعد میں یقیناً حسن ہاشم سے رجوع کیا ہوگا اور میرے لائے ہوئے مریض کی حیثیت سے کامران کی ذات اس کے لیے دلچسپی کا سبب بنی ہوگی۔" میں نے کہنا شروع کیا۔ "اسے وقتاً فوقتاً میرے ہاتھوں زک اٹھانی پڑی ہے اور وہ لامحالہ ان کے حوالے سے میرے بارے میں کچھ اور بھی جاننا چاہے گا۔ اس مقصد کے لیے وہ اپنے آدمیوں کو کامران کے ملاقاتیوں کی نگرانی پر بھی مامور کر سکتا ہے۔ وہ بہت عجیب آدمی ہے۔ تمہارے سامنے آتے ہی میری کمزوری بھانپ لے گا۔ اور بلاوجہ تمہارے لیے بھی دشواریاں کھڑی کر دے گا۔"

"یعنی میں بھیا کامران سے نہیں مل سکوں گی؟" اس کی آواز میں مایوسی اُمڈ آئی۔

"ہو سکتا ہے کچھ عرصے میں حالات سازگار ہو جائیں۔" میں نے تشفی آمیز لہجے میں کہا۔ "لیکن فی الحال تمہیں خود پر ضبط رکھنا ہوگا۔" میں کامران کی خیریت کا سوال ہی گول کر گیا۔

"حالات کا رخ موڑنے کے لیے اب کیا سوچا ہے آپ نے؟" قدرے توقف کے بعد اس نے سوال کیا۔

"ذہن میں کچھ ابھرا ہے کہ موجودہ تنہائی میں بیٹھ کر لائحہ عمل مرتب کرنے کی کوشش کروں گا۔ اب صبر کی انتہا ہو چلی ہے اس شخص کی ذات کو بے نقاب ہو جانا چاہیے۔"

وہ شکل سے تو بہت عجیب آدمی ہے۔ "آپ تو یوں کہہ رہے ہیں جیسے کسی مورتی کی نقاب کشائی کرنا ہو۔ وہ بہت شاطر آدمی معلوم ہوتا ہے اور اب تو وہ نامعلوم دشمنوں کی جانب سے چوکنا بھی ہو گیا ہے۔"

"وہ کوئی مافوق الفطرت ہستی نہیں ہے... ہم جیسا ایک عام انسان ہے کہیں نہ کہیں اس سے لغزش ضرور ہوگی اور ہمیں اسی سے فائدہ اٹھانا ہوگا۔"

"میں مجبور ہی ہوں۔" وہ مسکراتے ہوئے بولی۔ "آپ کو سوچنے کے لیے تنہائی کی ضرورت ہے اور تنہائی میں بوتل آپ کی رفیق ہوتی ہے... آخر آپ یہ عادت ترک کیوں نہیں کر دیتے؟"

"یہ توقع کیوں کر رہی ہو کہ محبت کی سودا گری کرنے کے بھی

میں پرسکون رہ سکوں گا... شاید یہی میرے قلبی چپقلش کی سزا ہے کہ زندگی آسودگی کو ترستا جا رہا ہوں... پیتا ہوں تو کچھ دیر کے لیے ساری الجھنیں بھول جاتا ہوں۔ لیکن وہ وقت بھی جلد ہی آئے گا کہ مجھے ایسے کسی سہارے کی ضرورت نہیں رہے گی۔"

تھوڑی دیر بعد میں وہاں سے رخصت ہو گیا۔

راستے میں میرا ارادہ جہانگیر سے ملنے کا تھا لیکن سلطان شاہ کی وجہ سے میں نے وہ ارادہ ملتوی کر دیا۔ وہ خاصا زخمی تھا اور مجھے اندیشہ تھا کہ کہیں وہ گھر میں اکیلا پڑے پڑے اکتا نہ گیا ہو اس کی خبر گیری کے بعد بھی میں جہانگیر سے رجوع کر سکتا تھا کیونکہ ان دنوں وہ بیوی کے خوف سے آزاد بے فکری کے دن گزار رہا تھا۔

جہانگیر کے دل میں پروان چڑھنے والے باغیانہ خیالات سے میں اچھی طرح واقف تھا۔ میرے سامنے وہ کئی بار اس تنظیم سے اپنے تنفر کا اظہار کر چکا تھا لیکن پہلے میں نے ایک حد تک پہنچنے کے بعد موضوع کو ٹال دیا تھا۔ میرا خیال تھا کہ اب اسے اعتماد میں لینے کا وقت آگیا تھا۔

ایک طرف قاسم تنظیم سے باغی ہو گیا تھا اور مقامی منڈی میں اپنے ٹولے کے مالی مفادات کو زک پہنچا کر میرے ذریعے دولت بٹورنا چاہتا تھا۔ دوسری طرف جہانگیر بھی تنظیم کے گندے کاموں سے دست بردار ہو کر عزت کے ساتھ گمنامی کی زندگی گزارنے کا آرزو مند تھا۔ میں اپنی خفیہ سرگرمیوں کے ذریعے اس کے ذہن میں نادیدہ دشمنوں کا ہوا کھڑا کر چکا تھا لہٰذا ضرورت اس امر کی تھی کہ میں قاسم اور جہانگیر کو اپنے ساتھ ملا کر محاذ کو مضبوط کرنے کی کوشش کرتا۔ مضحکہ خیز بات یہ ہوتی کہ میرے مفادات کے لیے کام کرنے کے باوجود قاسم اسی خوش فہمی میں مبتلا رہتا کہ سارا گورکھ دھندا اسی کے اشارے پر چلایا گیا ہے۔

لیکن یہ سارے مفروضات اسی وقت درست ثابت ہوتے جب قاسم واقعی نچلے درجے کا آدمی ہوتا جبکہ اس کے بارے میں میرے ذہن میں ہولناک خدشات جنم لے چکے تھے۔ بعض اہم واقعات کی کڑیاں یکجا کرنے سے اس کی شخصیت پر تنظیم کے مقتدر اعلیٰ کا گمان ہوتا تھا۔

اپنے منصوبے کے مطابق کسی بھی پیش رفت سے پہلے میں اس بات کا یقین کرنا چاہتا تھا کہ قاسم میرے ساتھ کوئی گہری چال تو نہیں چل رہا تھا۔ ایک بار اس کی صحیح حیثیت کا تعین ہو جانے کے بعد معاملات آگے بڑھائے جا سکتے تھے یقیناً وہاں اور بلیک بیس کا یہ مرحلہ بھی میں جہانگیر کی موجودگی میں انجام دینا چاہتا تھا تاکہ آئندہ کے لیے میرے اور اس کے درمیان

بخاری کا سمجھوتا ہو سکیں۔ یہ اس لیے بھی ضروری تھا کہ ہم دونوں کی منزل قاسم سے قطعی مختلف تھی۔ اگر وہ واقعی ملک دشمن نہیں بلکہ اس کا آلۂ کار تھا تو بظاہر اس کی کھوپڑی پر خون کے ساتھ ہوس زر سوار تھی۔ وہ بخاری کو رستم کا کر لے فوج کے حوالے کرنے کے بجائے میرے ساتھ مل کر خود ہضم کرنا چاہتا تھا جبکہ ہم دونوں اس گھناؤنے کام سے ہی تائب ہو جانا چاہتے تھے۔

اسی ادھیڑ بن میں کھویا ہوا میں گھر پہنچا تو سلطان نے اپنے کمرے سے ہوتے ہوئے ورم آلود چہرے پر مسکراہٹ سجا کر میرا استقبال کیا۔ وقت گزرنے کے ساتھ اس کے ہونٹوں کی نیلاہٹ گہری ہو گئی تھی جو جسم اور آنکھوں میں خاصی زہری پیدا ہو گئی تھی۔ بگڑے ہوئے ہونٹوں نے مسکراہٹ کے ساتھ ذرا ڈراؤنا انداز اختیار کر لیا تھا۔

"تمہارے لیے دو بار فون آچکا ہے۔" اس نے سرہانے رکھے ہوئے فون کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔

"کون تھا؟" میں نے اس کا ناقدانہ جائزہ لیتے ہوئے سوال کیا۔

"جہانگیر۔ بہت بوکھلایا ہوا تھا تمہارے لیے پیغام چھوڑنے کے باوجود پچھلے بیس پچیس منٹ میں دو بار فون کر چکا ہے معلوم ہوتا ہے کہ اسے تمہاری مدد کی ضرورت ہے۔"

"تمہارا کیا حال ہے؟" میں نے مسہری کی پٹی کے قریب بیٹھتے ہوئے سوال کیا۔

"ٹھیک ہوں۔" وہ خشک لہجے میں بولا۔ "جس حال میں ہوں ٹھیک ہوں لیکن اب تم میری مزاج پرسی نہ کرنا، اکتاہٹ سی محسوس ہوتی ہے۔"

"کیوں؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"یہی انداز معلوم ہوتا ہے جیسے مزاج پرسی کے بہانے تم مجھے جتا رہے ہو۔ اس مقابلے کا خیال آتے ہی میری کھوپڑی چٹخنے لگتی ہے۔۔۔ وہ لاکھ طاقتور سہی لیکن مجھے نجانے کیا ہو گیا تھا کہ میں اس کے ہاتھوں پٹتا ہی چلا گیا۔ جب تک میں بھی اپنے ہاتھوں سے اس کا حلیہ نہ بگاڑ لوں گا چین نہیں آئے گا۔"

"اگر وہ تم سے صلح کرنا چاہے؟" میں نے سوال کیا۔

اس نے منہ بگاڑ کر صلح کی شان میں کچھ نازیبا کلمات کہے پھر بولا۔ "جب تک اس سے حساب برابر نہ کر لوں، صلح کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ ہمارے قبیلے میں دشمن کے ہاتھوں پٹنے کے بعد صلح کا مطلب بزدلی اور نامردی ہوتا ہے۔۔۔ یہ تو مقابلہ ہارنے سے بھی زیادہ خطرناک ہے۔"

"لیکن اب تم قبیلے میں نہیں، میرے ساتھ رہ رہے ہو۔" میں نے اسے سمجھانا چاہا۔

"یہ بھی سچ ہے، تم ٹھیک کہہ رہے ہو لیکن رگوں میں دوڑتا قبائلی خون شدید مار سہنے کے بعد جوش مارنے سے پہلے ٹھنڈا نہیں ہوتا۔ اب یہ میرا اور اس کا ذاتی معاملہ ہے۔"

"اور اگر بدلے ہوئے حالات کے تحت ہمیں اس سے مل جلنا پڑ جائے تو؟" میں نے اس کے چہرے پر نظریں جما کر سوال کیا۔

"تمہاری کسی مصلحت کا تقاضا ہوا تو فی الحال میں بھی اس سے مل جل لوں گا لیکن میرے دل میں انتقام کی آگ بھڑکتی رہے گی۔ اس کا کام نکلتے ہی میں اس پر ٹوٹ پڑوں گا۔۔۔ انتقام کے لیے تو ہم لوگ ساری ساری عمر انتظار کرتے ہیں لیکن اسے بھول جانا ہمارے مزاج کے خلاف ہے۔۔۔ اسے چھوڑو، تم کیا بحث لے بیٹھے۔ ابھی تو میں باہر نکلنے سے بھی معذور ہوں، وقت آئے گا تو دیکھا جائے گا۔ کال کر کے پتا کر لو، تمہارے دوست کی تو خیر ہے؟"

میں چونک کر فون کی طرف متوجہ ہو گیا۔

دوسری طرف سے پہلی ہی گھنٹی پر ریسیور اٹھا لیا گیا۔ جہانگیر کی آواز سے واقعی تشویش نمایاں تھی۔

"کیا ہو رہا ہے؟ میں ابھی ابھی گھر پہنچا ہوں۔"

"اوہ۔۔۔ کہاں رہ گئے تھے تم؟" میری آواز پہچانتے ہی وہ پھٹ پڑا۔ "میں بہت پریشان ہوں، فوراً میرے پاس پہنچو۔"

"لیکن ہوا کیا ہے۔۔۔؟"

میں نے کچھ جاننے کی نیت سے پوچھنا چاہا لیکن اس نے میری بات درمیان ہی سے کاٹ دی۔ "فون پر بات نہیں ہو سکتی بس بلا تاخیر چلے آؤ، میں انتظار کر رہا ہوں۔"

پھر اس نے میرا جواب سننے کی زحمت کیے بغیر سلسلہ منقطع کر دیا۔ میں نے بھی ایک گہرا سانس لے کر ریسیور کریڈل پر ڈال دیا۔ "وہ واقعی پریشان ہے۔ میں اس کی طرف جا رہا ہوں۔" میں نے سلطان شاہ سے کہا اور فوراً ہی واپس چل پڑا۔ اس بار میں پستول اور کچھ فالتو راؤنڈز ساتھ لینا نہیں بھولا تھا۔

میں نے جہانگیر کے مکان کے پھاٹک پر رک کر ہارن بجایا تو کئی منٹ کے انتظار کے بعد آہنی پھاٹک کھولا گیا۔۔۔۔۔۔ ہیڈ لیمپس کی روشنی میں سامنے چوکیدار کے بجائے جہانگیر خود ہی نظر آ رہا تھا۔ اس کا دایاں ہاتھ گاؤن کی جیب میں پڑا ہوا تھا، میرے لیے یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ جہانگیر کی اس جیب میں ریوالور موجود تھا۔

میں تیزی سے کار کو پورچ میں گھما لے گیا۔ مجھے

یہ دیکھ کر حیرت ہوئی کہ چوکیدار کے ساتھ ہی مکان میں کوئی کارروائی کا کوئی پتا نہیں تھا۔

میں اگنیشن آف کر کے چوکنے انداز میں نیچے اترا تو جہانگیر بھاٹک بند کر کے تیز تیز قدموں سے واپس آتا نظر آیا۔ قریب آ کر وہ رکے بغیر میرا ہاتھ تھام کر مجھے اپنے ساتھ اندر لیتا چلا گیا جیسے باہر کی کھلی فضا میں اسے کسی سے اپنی جان کا خطرہ لاحق ہو۔

"کیا قیامت ہے؟ یہ سب بھاگ دوڑ کیسی ہے؟ مجھے کچھ تو بتاؤ۔" میں نے اس کے پُراسرار رویے پر احتجاج کرتے ہوئے غصیلے لہجے میں کہا۔

"یہ دیکھ رہے ہو؟" اس نے ہیجان آمیز دھیمے لہجے میں فرشی قالین پر بکھرے ہوئے شیشے کے ٹکڑوں اور پتھروں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ "میں سوئچ آف کر کے پورے مکان میں اندھیرا کر دیا گیا تھا پھر اچانک ہی مکان کے شیشوں پر پتھراؤ شروع ہو گیا۔ اندھیرے میں باڑھ کے قریب مجھے تین ہیولے نظر آ رہے تھے جو لوہے کے جوش و خروش سے پتھراؤ کر رہے تھے۔ میرا خیال ہے کہ میں نے ان میں سے ایک کو زخمی بھی کر دیا تھا میری طرف سے بے آواز فائرنگ کا آغاز ہوتے ہی وہ میدان چھوڑ کر بھاگ نکلے۔ اندھیرے میں باہر نکلنے سے پہلے میں نے تمہیں فون کیا تو تم نائب تھے مجبوراً میں نے باہر نکلنے کا فیصلہ کیا تو گیراج میں لگا ہوا مین سوئچ آف تھا... میری سمجھ میں نہیں آتا کہ وہ کون لوگ تھے اور کیا چاہتے تھے؟"

"کتنے کیا؟ بیٹے تمہارے؟"

"کتنے عقبی جھکتے ہیں بے ہوش پڑے تھے قریب ہی لان پر سائے ہوتے گوشت کے ٹکڑے پڑے ہوئے تھے شاید ان پر جیسی یہ کوئی خواب آور دوا شامل تھی۔ باہر سے وہ شکستہ اندر اچھال کر پہلے کتوں کو خاموش کیا گیا پھر روشنی گل کر دی گئی۔ پہلے چوکیدار بجلی کی خرابی کا سراغ لگانے گیراج کی طرف گیا تو کسی آدمی نے اسے بے خبری میں دبوچ کر باندھ دیا۔ دوسری طرف سے کتوں کا خوراک گیراج میں پہنچا تو اس کا بھی یہی حشر ہوا۔ ان دونوں کے دہانوں میں بے رحمی سے کپڑا ٹھونس دیا گیا تھا۔ انہیں میں نے ہی اس عذاب سے نجات دلائی تھی۔ وہ دونوں کوارٹر کے اندر پڑے اب خوف سے تھرتھرا رہے ہیں۔"

"انہوں نے کسی کو دیکھا تو ہوگا؟" میں نے الجھن آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"اندھیرے میں خاک نظر آتا... انہیں تو یہ بھی ہوش نہیں رہا اور کتنے تھے دونوں ہی دہشت کی کہانی سنا رہے ہیں۔"

وہ غصیلے لہجے میں بولا۔

"تمہیں یہ کیسے پتا چلا کہ تم نے ان میں سے ایک کو زخمی کر دیا تھا؟"

"فائر کے بعد ہلکی سی بے اختیار چیخ سنائی دی تھی اور ادھر لان پر خون کا دھبہ بھی موجود ہے۔"

"ان تمام شیشوں کے ٹوٹنے سے خاصا شور ہوا ہوگا۔ اس پاس سے کسی نے دخل انداز ہونے کی کوشش نہیں کی؟" میں نے وسیع و عریض جہازی فریمیں پر نگاہ ڈالتے ہوئے سوال کیا۔

وہ تلخ انداز میں ہنس پڑا۔ "یہ لالوکھیت نہیں ہے میرے دوست جہاں کمروں کی دیواریں ملی ہوتی ہیں ایک گھر میں گڑبڑ ہو تو پورا محلہ جمع ہو جاتا ہے... یہاں کوئی دوسرے کے پھٹے میں ٹانگ نہیں اڑاتا... اگر کسی نے شور شرابا سن بھی لیا ہوگا اور شبہ ہوگا تو اسے میرے گھر کی گڑبڑ سے زیادہ اپنی حفاظت کی فکر لاحق ہو گئی ہوگی۔"

اسی وقت میری نگاہ دیوار کی جڑ میں پڑے ہوئے ایک پتھر پر پڑی اور میں نے لپک کر اسے اٹھا لیا۔ اس چپٹی پتھر کے ساتھ نائیلون کی مضبوط ڈوری سے ذرا بڑا ایک کاغذ بندھا ہوا تھا۔ وہ عجیب پتھر دیکھ کر جہانگیر بھی اضطراری طور پر میرے قریب آ گیا۔

بھورے رنگ کے مضبوط پیکنگ پیپر پر سرخ مارکر سے موٹے اردو حروف میں ایک مختصر سا دھمکی آمیز پیغام تحریر تھا۔

"پتھروں کی طرح دستی بم بھی پھینکے جا سکتے ہیں۔"

وہ تحریر پڑھ کر میرے ذہن سے ایک بڑا بوجھ ہٹ گیا اور میں شروع سے مسلسل یہی سوچ رہا تھا کہ اتنی جدوجہد کے بعد ان گمنام حملہ آوروں نے صرف پتھراؤ پر کیوں اکتفا کیا؟

اس رقعے سے صاف ظاہر تھا کہ حملہ آوروں کا مقصد صرف جہانگیر کو خوف زدہ کرنا تھا۔ اس دھماچوکڑی کے ذریعے وہ اسے بے بسی اور عدم تحفظ کا احساس دلانا چاہتے تھے جس میں وہ پوری طرح کامیاب رہے تھے۔

لیکن اس دھمکی کا مقصد کیا تھا؟ خود جہانگیر کے پاس اس سوال کا کوئی جواب نہیں تھا۔

"بلڈر میں تو کسی سے فی الحال کوئی مقابلہ نہیں ہے جو تم نے پُرتعین لہجے میں سوال کیا۔

"سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔" وہ بڑبڑایا۔ "مخاصمت تو اسی وقت ہوتی ہے جب کوئی حریف سامنے ہو... پھر حملہ آور تعداد میں کئی تھے یہ کوئی منظم سازش معلوم ہوتی ہے۔"

"تم یہ واقعہ اپنی ذات تک ہی محدود رکھو گے۔" میں نے

چند ثانیوں کے توقف کے بعد کہا۔

"کیا مطلب؟" وہ بری طرح چونک پڑا۔

"طارق کا حشر یاد ہے نا، وہ اسی لیے مارا گیا تھا کہ کچھ لوگ اس کے پیچھے لگ گئے تھے۔ مجھے صحیح حالات کا تو علم نہیں لیکن قیاس یہی کہتا ہے کہ مرنے سے پہلے وہ اسی قسم کی صورت حال سے دوچار تھا۔"

"ہاں... لیکن وہ لوگ بہت باخبر ہیں۔"

"شاید اب وہ طلسم بھی ٹوٹ جائے گا۔" میں نے قہقہہ مار کر کہا اور وہ یوں مجھے گھورنے لگا جیسے اسے میری ذہنی صحت پر شبہ سا ہو۔

"کھل کر بات کرو، اس وقت بھی میں بہت پریشان ہوں۔"

"تیار ہو جاؤ، ہم اسی وقت جیوا باؤزر چل رہے ہیں۔ تمہاری بہت سی الجھنیں رفع ہو جائیں گی۔"

"یہ اچانک جیوا باؤزر کی کیا سوجھ گئی تم کو؟"

"میرا پہلے سے پروگرام تھا، تمہارے ساتھ پیش آنے والے واقعے کے بعد اس میں زیادہ تاخیر مناسب نہیں ہوگی۔"

"اور کون ہوگا وہاں؟" وہ میری طرف سے بے اعتباری کا شکار نظر آنے لگا تھا۔

"فی الحال کوئی نہیں، بعد میں کسی اور کو بلانے کا ارادہ ہے" میں نے اس کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے مسکرا کر کہا۔

"اور وہ دوسرا کب آنے گا؟" اس نے کھوکھلے انداز میں میرا مطلب سمجھنے کی کوشش کی۔ "پھر تم سے واسطہ کیا ہے اس کا؟"

"تیاری کرو، پھر خود ہی دیکھ لینا، آج شاید تمہارے لیے انکشافات کی رات ہوگی۔"

کافی دیر بعد میں اسے اپنی سنجیدگی کا یقین دلا سکا اور وہ لباس تبدیل کرنے چلا گیا۔

میں نے اس کی کیبنٹ سے اپنا پسندیدہ برانڈ نکال کر ایک گلاس تیار کیا اور اپنے ذہن میں آنے والے لمحات کی منصوبہ بندی کرنے لگا۔ میں نے جو کچھ سوچا ہوا تھا، وہ بہت خطرناک تھا۔ لیکن ایسا کوئی قدم اٹھائے بغیر بہت سی گتھیاں سلجھانی ناممکن تھیں۔

تھوڑی دیر بعد جہانگیر سیاہ سوٹ پہن کر آ گیا۔ اس وقت تک اس کے دونوں ملازمین کی حالت قدرے بہتر ہو چکی تھی۔ جہانگیر نے ان دونوں کو ہدایت کی کہ اس کی روانگی کے بعد پھاٹک بند کر کے وہ دونوں باہر ٹھہرنے کے بجائے خود کو کسی ایسے کمرے میں محبوس کر لیں جہاں تک کسی بیرونی آدمی کی رسائی کا امکان نہ ہو۔ بہرحال ہم جونہی نکلیں تو وہ باہر نکلنے کی حماقت نہ کریں۔ جہانگیر کی واپسی پر وہ اس کی کار کا ہارن پہچان کر باہر نکل سکتے تھے۔

"میں غیب سے شعلے ہوں۔" باہر نکل کر اس نے آہستہ سے مجھے باخبر کیا مگر میں خاموش رہا۔

اگر میں قاسم کو جیوا باؤزر کے بجائے کہیں اور طلب کرتا تو وہ تنہا ہرگز نہ آتا بلکہ اس کے آدمی مناسب فاصلے سے اس کی حفاظت کر رہے ہوتے جبکہ جیوا باؤزر آنے کے لیے اسے ایسے کسی انتظام کی ضرورت نہ ہوتی۔ اس سنگین اور محفوظ عمارت کے احاطے میں با آسانی اپنی مرضی پر چلا سکتا تھا۔

"کم از کم اپنا پروگرام تو بتا دو مجھے۔" طویل خاموشی کے بعد جہانگیر نے خوشامدانہ لہجے میں کہا۔

"شاید تمہیں علم نہ ہو کہ طارق کا قتل سی ڈان کے ہاتھوں ہوا تھا۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "تمہارے معاملے میں اگر کچھ ہونے والا ہے تو وہ ضرور باخبر ہوگا۔"

"لیکن... لیکن تم تو میرے ماتحت ہو... تمہیں یہ کیسے معلوم ہوا؟ میرے لیے تو طارق کی موت آج بھی ایک معمہ بنی ہوئی ہے۔" پھر چونک کر بولا۔ "کہیں تم یہ تو بتانا نہیں چاہ رہے کہ تم اپنے طور پر تنظیم کے خلاف کام شروع کر چکے ہو؟"

"بہت دیر سے سمجھے۔" میں طنزیہ لہجے میں بولا۔ "بس ایک بات کا خیال رکھنا کہ جیوا باؤزر میں تمہیں ہر حال میں میرا ساتھ دینا ہے۔ اس کے خلاف ہوا تو تمہیں پچھتانے کا موقع بھی نہیں مل سکے گا۔"

"تو کیا تم براہ راست سی ڈان سے ٹکر لینے کا فیصلہ کر چکے ہو؟" اس نے حیرت سے سوال کیا۔

"اس کا انحصار تو خود اس کے رویے پر ہوگا۔" میرے اس جواب کے ساتھ ہی کار میں خاموشی چھا گئی۔

تھوڑی دیر بعد میں نے کار جیوا باؤزر کے پھاٹک پر روک دی۔ وہ وسیع و عریض عمارت مکمل تاریکی میں ڈوبی ہوئی تھی۔ دور سے ایسا محسوس ہوتا تھا جیسے وہاں برسوں سے ویرانی کا راج ہو لیکن مخصوص انداز میں ہارن بجانے کے چند ہی لمحوں بعد پھاٹک کھل گیا اور جیسے ہی گھپ اندھیرے میں کار کی پارکنگ لائٹس کی روشنی بھی خاصی تیز محسوس ہونے لگی تھی۔ اس روشنی کے انعکاس میں میں نے تاریک برآمدے میں دو گن مین سایوں کو ستونوں کی اوٹ میں ہوتے دیکھا۔

ہم دونوں گاڑی سے اترے تو جیوا باؤزر کے محافظ ہمیں پہچان کر سامنے آ گئے۔ "تھوڑی دیر بعد ایک مہمان آنے گا، اس کی جامہ تلاشی لے کر اندر پہنچا دینا۔" میں نے ان سے کہا اور آگے بڑھ گیا۔

"تمہیں ان کو جو کچھ ہدایت دینی تھی میرے ذریعے بھیجتے

ان کے نزدیک تم میرے ماتحت ہو۔" اندر داخل ہونے کے بعد جہانگیر صوفے کے کنارے پہ ٹک گیا۔

"ان کے لیے یہی کافی ہے کہ تم نے میری ہدایت سے اختلاف نہیں کیا۔" میں نے بدستور ان کرتے ہوئے بے پروایانہ لہجے میں کہا اور فون کی طرف بڑھ گیا۔

میں نے تاسم کا نمبر ڈائل کیا تو جہانگیر قریب کھڑا میری ایک ایک حرکت کو بغور دیکھ رہا تھا۔

"تم فوراً جیوا باؤ زر پہنچو۔" سلسلہ ملتے ہی میں نے... براہ راست کہا

"جیوا باؤ زر؟" اس کی آواز تحیر آمیز تھی۔ "مگر کیوں؟"

"کچھ معاملات طے کرنے ہیں۔" میں نے خشک لہجے میں کہا۔

"اس وقت میں ذرا سکون کا متلاشی ہوا ہوں۔" اس کا لہجہ بھی سرد ہو گیا۔ "کل کسی وقت کہیں اور رکھ لو۔"

"میں اس وقت بی فور کی حیثیت سے تمہیں حکم دے رہا ہوں۔ آج اور اسی وقت تمہیں آنا ہے۔" میں نے غرا کر کہا۔ میرے منہ سے بی فور کا نام سنتے ہی جہانگیر کی آنکھیں حیرت سے پھیلتی چلی گئیں۔

"ٹھیک ہے میں چند منٹ لوں گا۔" ریسیور میں تاسم کا جواب سنائی دیا۔

"بس یہ یاد رکھنا کہ ٹھیک اسی وقت میں جیوا باؤ زر میں تمہارا منتظر ہوں۔" یہ کہہ کر میں نے سلسلہ منقطع کر دیا۔

"یہ تم نے کیا بکواس شروع کر دی۔" ریسیور رکھتے ہی فارغ ہوتے ہی جہانگیر بوکھلاتے ہوئے لہجے میں بولا۔ "میں تمہیں جیوا باؤ زر کی چھت کے نیچے من مانی کی اجازت نہیں دے سکتا، وہ یہاں ہونے والی ہر بات سے باخبر ہو چکا ہے۔"

"ماسٹر جی جہانگیر!" میں نے اس کی ٹھوڑی چھو کر گمبھیر سنجیدگی سے کہا۔ "میں جو کچھ کر رہا ہوں پوری ذمہ داری کے ساتھ کر رہا ہوں۔ اس کے لیے میں تمہاری اجازت کا محتاج نہیں ہوں۔"

"اس خیال میں بھی مت رہنا۔" وہ فیصلہ کن لہجے میں بولا۔ "اس چھت کے نیچے میرا حکم چلتا ہے۔ میں تمہیں کسی فساد کی اجازت ہرگز نہیں دے سکتا۔"

اس کی عقل سنک گئی تھی لہٰذا مجھے مصالحانہ لہجہ اختیار کرنا پڑا۔ "یہ کوئی فساد نہیں بلکہ حقیقت ہے کہ میں ہی بی فور ہوں اور شروع سے اب تک تم مجھی کو جواب دہ رہے ہو۔"

وہ مجھے یوں گھورنے لگا جیسے میرے سر پہ یک بیک سینگ نکل آئے ہوں۔ پھر بے اعتباری سے بولا۔ "میں تمہیں مان سکتا۔ اس کی تو آواز سے اوسان خطا ہونے لگتے ہیں۔ تم ابھی کسی بچے جیسے معلوم ہوتے ہو۔"

"جگر بہت گول ہوتا ہے۔" میں نے آواز بدل کر اسی کے خشک لہجے میں کہا۔ "اگر تم اب بھی نہ مانے تو مجھے تمہاری تھوڑی سی گوشمالی کرنی پڑے گی۔"

میری بدلی ہوئی آواز سن کر وہ ایک قدم لڑکھڑا گیا۔ اگر وہ فوراً قریب کرسی میں نہ دھنس گیا ہوتا تو یقیناً فرش پر گر جاتا۔ "... تم نے یہ راز اتنے دن تک مجھ سے چھپائے رکھا۔" وہ شکایت آمیز شکایتی لہجے میں بولا۔

"مجبوری۔" میں نے آہستگی کے ساتھ کہا۔ "اگر اب بھی تم نے کھل کر مجھے اعتماد میں نہ لیا ہوتا تو میں یہ بدستور رکھتا۔ ہمارے سسٹم کی تنظیم میں ہر مرحلے پہ رازداری سب سے زیادہ اہم سمجھی جاتی ہے۔"

"اسی رازداری کی خاطر تم نے ٹھنڈے دل سے طارق کے قتل کا فیصلہ صادر کر دیا۔ تمہارے ہاتھ اپنے ایک جگری دوست کے خون سے لتھڑے ہوئے ہیں۔"

"جذباتی ہونے کی ضرورت نہیں۔" میں نے ہاتھ اٹھا کر کہا۔ "اس سسٹم کے فیصلے اعلیٰ ترین سطح پہ کیے جاتے ہیں۔ تمہیں ایسے کسی فیصلے کی بھنک بھی مل جاتی تو راتوں رات طارق کو کسی ملک کی طرف فرار کرا دیتا۔"

"بڑا زہر گھول رہے ہو تم میری زندگی میں۔" وہ نیلے ہوتے لہجے میں بولا۔ "تم جانتے تھے کہ سالٹی جب میری طرف سے نالاں رہتی ہے پھر بھی تم وقت بے وقت مجھے تنگ کرتے رہے۔ وہ بے اس آواز کا غلام بھی ہے۔"

"ماضی کو بھول جاؤ۔ وہ ایک عارضی دور تھا جو ہم سب کے لیے عذاب بن گیا تھا۔ آج سے ہم ایک نئے دور کا آغاز کرتے ہیں لیکن دور دور سے یہ دیکھنا کہ تمہارا طلسم برقرار رہے گا!"

"اب بھی یقین نہیں کہ تم ہی بی فور ہو۔" وہ مسلسل میری طرف دیکھے جا رہا تھا۔

"شاید تمہیں راجہ سکندر علی کا نام یاد ہو۔ پہلے ری... ہوا کرتا تھا۔ ان دنوں میں ڈی ون تھا اور اسی سے کہا کہ تم تک پہنچا کرنا تھا۔"

"وہ تو شاید قتل کر دیا گیا تھا۔" اس نے میری بات کاٹ کر کہا۔ "بہت معتبر اور نیک دل آدمی تھا۔ اخبارات نے اس کے قتل کی خبر سیاہ حاشیوں کے ساتھ چھاپی تھی۔"

"وہ اسی کا بیٹا تھا۔ راجہ سکندر علی کا اصل روپ بیٹے کے سوا کسی کا تھا۔ دیکھا جائے تو اس شہر میں ...

سوزی الف شاہ کو کن نے کو شقاوت کرانے والا وہی تھا۔

"اس کے مرنے کے بعد بھی تم اتنے فکر مند ہو؟" جہانگیر نے سوال کیا۔

"ہاں، اور جسے میں نے یہاں بلایا ہے وہ اسی کی وارث ہے۔ طارق کا قاتل۔ اس کا اصل آلۂ کار ہے۔ وہ بے ایمان ہو گیا ہے۔ مقامی مارکیٹ کی کھپت میں بھی خطیر حصے کے خواب دیکھ رہا ہے۔۔۔"

"اچھا ہے۔" وہ میری بات کاٹ کر بولا۔ "اصل بات یہ ہے کہ ہمیں تنظیم کے مفادات کے خلاف کام کرنا چاہئے۔ تنظیم کو کسی فرد نے کیا تم ختم کیا جا سکتا ہے اور اس کے خاتمے کے بغیر چارہ نہیں تھا ممکن ہے آخر تم کیوں یکا قاسم سے تصادم مول لینے پر تل گئے ہو؟"

"میں اس کی طرف سے کچھ شبہات کا شکار ہو گیا ہوں۔۔۔ آج وہ معاملہ صاف کرنا چاہتا ہوں۔ اگر میرے شبہات بے بنیاد ہیں تو ہم تعاون کریں گے بصورت دیگر آج ہی عمارت اس کا مدفن بنے گی۔"

"مجھے دیکھ کر وہ اُچھٹ گیا ہو؟" جہانگیر نے خدشہ ظاہر کیا۔

"اچھے ہو گے؟" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "وہ مجھ سے معاملات طے کرنا چاہتا ہے لیکن میں نے فیصلہ کر لیا ہے کہ تمہیں ساتھ لیے بغیر آگے نہیں بڑھوں گا۔ ایسے معاملات میں ایک اور ایک گیارہ ہوتے ہیں۔"

اسی لمحے دروازے پر دستک ہوئی پھر قاسم کا قد آور جسم سامنے آ گیا۔ مجھے یہ دیکھ کر حیرت ہوئی کہ وہ چلتے ہوئے لنگڑا رہا تھا۔ اس کے پیچھے جیوا باڈی گارڈ کا ایک نمائندہ موجود تھا جو قاسم کے اندر داخل ہونے کے بعد دروازہ بند کر کے خاموشی سے واپس لوٹ گیا۔

پہلے قاسم کی نگاہیں مجھ سے چار ہوئیں تو وہ مسکرایا۔ تھیں نہ پھر جوں ہی اس کی نگاہ جہانگیر پر پڑی، اس کا چہرہ یک بیک پھول ہو گیا۔ وہ تبدیلی اس قدر نمایاں تھی کہ میں چونکے بغیر نہ رہ سکا۔

"تم کیوں ٹھٹکے چلے آؤ یہاں کوئی غیر نہیں ہے۔" اسے ٹھٹکتے دیکھ کر میں نے چہکتے ہوئے لہجے میں کہا۔

"آج میری کھلی ہوئی تذلیل ہوئی ہے۔" وہ صوفے کی طرف بڑھتے ہوئے غصیلے لہجے میں غرایا لیکن چہرے پر سے دعا جو گھولے پر سے وہ فوراً ہی قابو پا چکا تھا۔

"کیا ذلت کی شدت سے لنگڑا رہے ہو؟" میں نے تمسخر آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"۔۔۔ کے نااہلوں نے تلاشی لے کر مجھے رسوا کیا ہے۔" وہ صوفے پر بیٹھتے ہوئے غصیلی آواز میں بولا۔ "میں نے احتجاج کرتے ہوئے واپس جانا چاہا تو مجھے گنوں کی زد پہ رکھ کر مطلع کیا گیا کہ جیوا باڈی گارڈ میں آنا اپنی مرضی سے ہے مگر اس کی واپسی جیوا کے فیصلے کی تابع ہوتی ہے۔"

"میزبانی کا تمام تر اصول ہے۔ اس پر چراغ پا ہونے کی کیا ضرورت ہے؟" میں نے مسکراتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"دیکھ لوں گا تمہیں بھی دیکھ لوں گا۔" وہ سر جھٹک کر غرایا۔ "بہت جلد میں بھی تمہاری میزبانی کروں گا۔"

"تم نے اپنی لنگڑاہٹ کے اسباب پر روشنی نہیں ڈالی۔" میں اس کی جھلاہٹ سے لطف اندوز ہونے لگا تھا۔

"میرے پاس وقت کم ہے جس مقصد سے بلایا ہے براہ راست اسی پر بات کرو تو بہتر ہے۔"

"آج ایڈیشن لیول سوسائٹی میں تم ٹھیک ٹھاک نظر آ رہے تھے میں جاننا چاہوں گا کہ تمہاری ٹانگ کیسے خراب ہوئی کیونکہ آج شام ہی جہانگیر نے اپنے مکان میں ایک نامعلوم حملہ آور کو زخمی کیا تھا۔"

"تو تمہارا خیال ہے کہ وہ حملہ آور میں ہی تھا؟" وہ اچانک ہی بھڑک پڑا۔

اس کی برہمی اس وقت بے ریا سی تھی مجھے یوں محسوس ہوا جیسے وہ معاملے کی اہمیت کو گھٹانے کی کوشش کر رہا ہو۔ یکلخت سنجیدہ ہو گیا۔ "جہانگیر نے حملہ آور پر ریوالور سے فائر کیا تھا میں بذات خود تمہارا زخم دیکھوں گا اگر پنڈلی سے تعلق ہے تو تمہیں بہت سی وضاحتیں کرنی ہوں گی۔ کسی اور طریقے سے زخمی ہوئے ہو تو مجھے اس کی تفصیلات سے کوئی سروکار نہ ہو گا۔"

وہ چند ثانیوں تک ہونٹ بھینچے باری باری مجھے اور جہانگیر کو گھورتا رہا پھر سرد لہجے میں بولا۔ "تو کیا اس وقت مجھے اسی باز پرس کے لیے بلایا گیا تھا؟"

"اصل بات تو بعد میں سامنے آئے گی۔ تمہاری لنگڑاہٹ نے اچانک ہی ایک نئے خیال کو جنم دیا ہے اب تو اسی کے بعد کوئی بات ہو سکے گی۔"

"وہ حملہ میں نے ہی کرایا تھا۔" قدرے توقف کے بعد وہ بول پڑا۔ "یہ بد قسمتی ہے کہ میرے ساتھیوں کا بال بھی بیکا نہیں ہوا مگر میری پنڈلی ادھڑ گئی لیکن اس ہنگامے کا مقصد جہانگیر کو کوئی نقصان پہنچانا نہیں تھا۔"

"وہ تو خشت زنی سے صاف ظاہر ہے۔ سٹراسلنی رہائش کے شیشے چکنا چور ہو گئے اور دھمکی آمیز تحریروں کی جگہ گھر پہ بم بھی برسائے جا سکتے ہیں۔"

"میرا قیاس ہے کہ جہانگیر کے بارے میں میری اور تمہاری سوچ ایک ہی ہے۔" حملے کے اعتراف کے بعد وہ پرسکون ہو گیا تھا۔

"کوئی الزام ہوا ہے؟"

کی کوئی ضرورت نہیں تھی اور اگر وہ منافق اسے لڑکا کوئی ماتحت تھا
تو اسے وہ پرنس کا راز بہت عزیز ہونا چاہیے تھا۔
اس کی آزمائش کے بعد میں نے اس پہ آخری جھٹکا،
جہانزیب نے کا فیصلہ کر ہی لیا۔

"اور اب جمشی کی طرف آجاتے" میں نے سکوت توڑتے ہوئے کہا۔

"کیا مطلب؟" میرے الفاظ پر وہ بری طرح چونکا تھا۔

"سمجھنے کی کوشش کرو تو مطلب صاف ظاہر ہے" میں نے سخت خنجر لہجے میں کہا۔ "تمہیں جہانزیب نے بلا کر منبر مسلح کرو یا گیا ہے یہاں میرے ساتھ جہانگیر ایک گواہ کی حیثیت سے موجود ہے تم کھل کر اس کے سامنے اپنے باغیانہ عزائم کا اظہار کر چکے ہو لہٰذا میں تمہیں بدبختی اور غداری کے جرم میں یہاں قید کر کے اسے لڑکو سارے معاملات سے آگاہ کر دوں گا اور تمہارے مقدر کا فیصلہ اسی کی صوابدید پہ منحصر ہوگا..."

"یہ... کمینگی کی انتہا ہے... میں تمہیں فنا کر دوں گا۔"

وہ غصے سے کانپتا ہوا اپنی جگہ سے اٹھ گیا مگر میں نے اسی وقت اپنا پستول نکال کر اس کا سیفٹی کیچ ہٹا دیا۔

"ہوں نہیں بلکہ جمشی کی تیری کمین گاہ بھی میری نظر میں آچکی ہے" میں نے اندھیرے میں تیر پھینکا۔ "میں اسے لڑکو بتا دوں گا کہ اس کی مجبوراب کہاں ہے پھر باقی معاملات وہ خود نمٹائے گا؟"

"تت... تم کتنے بدترین ہو ڈیفی... تم نے دغا کی ہے میرے ساتھ" وہ غصے میں آپے سے باہر ہوا جا رہا تھا۔

"کتنے بہادر فا ہو قسم قاسم فارنگ" میں نے اسے سلگایا۔

"میں تو اب بھی اسے لڑکا وفادار ہوں، تم اپنی اس محسن سے ناکر شخص بہتکے ہوتے ہو جو برسوں سے تمہیں پال رہا ہے؟"

"غلطی میری ہے" وہ بھرائی ہوئی آواز میں بولا "تمہارے بارے میں اب تک میرے تمام اندازے غلط ثابت ہوئے، آنے پہ میں سمجھا تھا کہ تم واقعی کسی مریض کے علاج کے لیے اتفاقاً ایڈونچر کیے ہوئے آ پہنچے ہو مجھے ذرا بھی اندازہ ہو جاتا کہ تم میری جڑ پہ وار کرنے پہنچے ہو تو اسی دن میں تمہارا قصہ پاک کر دیتا۔"

"اسے لڑکا کوئی ہرکارہ بے خبری کے عالم میں جمشی کا نوحہ جا دبوچے گا..."

الفاظ کے نشتر سے میرا ناقابل بیان کرب کی لہر ابھر کر معدوم ہو گئی مجھے پتا چل گیا تھا کہ تم اب کے سپتال جا رہے ہو چوک یہ ہوئی کہ جمشی کو ہوشیار نہیں کیا... ذرا سی احتیاط کر لیتا تو تمہارے فرشتے بھی یہاں تک نہ پہنچ سکتے۔" پھر وہ ایک دم چونک

اٹھا۔ "مگر تم اب بھی اس کا کچھ نہیں بگاڑ سکو گے۔"

میں دل ہی دل میں ہنس پڑا تھا قاسم نے غصے اور مایوسی کے عالم میں خود ہی انکشاف کر دیا تھا کہ جمشی اب کے سپتال میں موجود نہیں تھی اس وقت مجھے شدت سے احساس ہی کہ دنیا بہت مختصر سی جگہ ہے یہ اور بات ہے کہ انسان زندگی بھر ایک کونے سے دوسرے کونے تک ایک دوسرے کے پیچھے بھاگتے رہتے ہیں لیکن کسی کا سراغ نہیں لگا پاتے۔ ہاں کوئی کہیں تھک ہار کر سستانے بیٹھ جائے تو بہت سے جانے پہچانے چہرے نظر آجاتے ہیں۔

"میں اس کا کچھ نہیں بگاڑنا چاہتا" میں نے پستول جیب میں رکھتے ہوئے پُرسکون لہجے میں کہا۔ "مجھے خدشہ تھا کہ کہیں اسے لڑ نے تمہیں میری آزمائش پہ مامور نہ کیا ہو۔ اب میں مطمئن ہوں۔"

وہ کچھ جھینپے انداز میں صوفے پر گر گیا۔

"مگر میں ابھی تک کچھ نہیں سمجھ سکا" جہانگیر نے الجھن آمیز لہجے میں پہلی بار زبان کھولی۔

"ملو تو سے تم مل چکے ہو" میں نے اپنے سینے پہ ہاتھ رکھ کر کہا "اور یہ ہیں اسے لڑکا خونخوار ماتحت" میں نے قاسم کی طرف ہاتھ اٹھا کر کہا۔ "ملنے کے لیے جلتے ہوئے ہم نے ایک عمر گزار دی ہے اب قاسم کا خیال ہے کہ ہمیں اپنا مستقبل بھی سنوارنا چاہیے... اس کے لیے ہم تینوں کو فیصلہ کرنا ہوگا؟"

"ٹھہرو" قاسم نے فضا میں ہاتھ بلند کر کے مجھے خاموش کر دیا۔ "میں اسے پوری بات سمجھاتا ہوں۔"

اور وہ مختصر انداز میں جہانگیر کو بریف کرنے لگا۔

"ڈیفی ہوں،" قاسم ہنستے لہجے میں جہانگیر سے کہہ رہا تھا "اور تم اسی کشتی کے سوار ہو جس میں یہ سفر کر رہا ہوں۔ ہم سب آج سے پہلے ایک دوسرے کے لیے محض کوڈ ورڈز کی شناخت رکھتے تھے لیکن قرنوں بعد یہ مرحلہ آیا ہے کہ ہم ایک دوسرے کے سامنے اپنے اصل روپ میں موجود ہیں۔ کسی دن تو یاد ہوگی ان کے کوڈ کے دھندے ہمارے سرپرست نے اسی لیے پھیلائے ہوئے تھے کہ ہم نہ ایک دوسرے کو پہچان سکیں اور نہ کبھی یکجا ہو سکیں۔ یہ اتفاق ہے یا بدقسمتی کہ ان دنوں درمیانی رابطے بکھر کر رہ گئے ہیں اور میرے ساتھی نے ڈیفی کا بھی براہ راست اسے لڑ سے رابطہ ہے مگر ہمارے لیے اس کی شخصیت آج بھی ایک راز ہے۔ ہم برسوں سے اپنی جانوں پر کھیل کر اس بے نام آسیب سامنے کے لیے دولت کما رہے ہیں مگر ہمیں یہ خوف رہتا ہے کہ کہیں بھی ذرا سی لغزش ہوئی تو برسوں کی خدمات کو یکسر فراموش کر کے موت کا حکم نامہ جاری کر دیا جائے گا... اس شہر میں ہیروئن کی ساری تجارت

ہم تینوں کے ہاتھ میں ہے۔ ڈینی مقامی تنظیم کا سربراہ ہے۔ میرے لیے بعض احکام اوپر سے بھی آتے ہیں مگر اصولی طور پر میں ڈینی ہی کی ہدایات کا تابع ہوں۔ تم مال شہر میں پھیلاتے ہو اور پیسہ جمع کرتے ہو اور تم بھی ڈینی ہی کو جوابدہ ہو اور میری ایک اضافی ذمہ داری یہ ہے کہ تم دونوں کی حفاظت اور نگرانی کرتا رہوں اور اگر کسی مرحلے پر تمہاری ذات سے تنظیم کو ناقابل تلافی نقصان پہنچنے کا خطرہ لاحق ہو تو براہ راست سربراہ کو نمٹنے کے لیے ہنگامی ہدایات حاصل کروں۔"

"اتنی لمبی تمہید کی ضرورت نہیں۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔ "اختصار سے کام لو۔ جہانگیر دودھ پیتا بچہ نہیں ہے۔"

"سارے مقامی معاملات پر ہم تینوں کی گرفت مضبوط ہے۔۔۔ ان حالات میں کیا یہ ضروری ہے کہ ہم اسے ڈوک کے لیے کماتے کماتے مر جائیں؟" وہ پُرزور لہجے میں بولتے بولتے لحظہ بھر کے لیے ڈرامائی انداز میں خاموش ہوا پھر بولنے لگا۔ "کیوں نہ ہم خود اپنی خوشحالی پر توجہ دیں؟"

"کم از کم میرے لیے ڈھیروں مال دشواری نہیں ہے۔" جہانگیر بولا۔ "میں تو اس زندگی سے اکتا گیا ہوں۔"

"لیکن ایسا سوچنا بھی ناممکن ہے۔" قاسم نے گمبھیر لہجے میں کہا۔ "تنظیم کا سربراہ بہت محتاط آدمی ہے۔ وہ کبھی کوئی خطرہ مول نہیں لیتا۔ اس کے پیچھے سرد مہر بے رحم بالادست ہاتھ ہوتے ہیں۔ تم ان کے آدمی ہو۔ اگر الگ ہونا چاہو گے تو تمہاری خواہش سے باخبر ہوتے ہی وہ تمہاری جان کے درپے ہو جائے گا۔"

میں نے جہانگیر کو آنکھ سے اشارہ کیا اور وہ میرا مدعا سمجھ گیا۔

"جان سب کو عزیز ہوتی ہے۔ یہی خوف تو آج تک اس کی غلامی پر مجبور کرتا رہا ہے۔"

"لیکن اب ہم اس کے غلام نہیں رہیں گے۔" قاسم پوری شدومد کے ساتھ اپنے موقف کی حمایت میں دلائل دے رہا تھا۔ "میری تجویز یہی ہے کہ ڈینی کو اندھیرے میں رکھ کر ہم اپنا مال آگے بڑھائیں۔ جب یہی دھندا کرنا ہے تو اس کے لیے کیوں، اپنے لیے کیوں نہ کیا جائے؟"

"اپنی آمدنی میں کٹوتی وہ زیادہ دن تک برداشت نہیں کرے گا۔" جہانگیر نے منہ بنا کر کہا۔

"اس کے لیے فضا سازگار ہے۔ مرزا خان اور تازہ گل کا قصہ ابھی تازہ ہے۔ اسے ڈینی باور کراتا رہے گا کہ حیرت ناک سرعت کے ساتھ چھوٹے سپلائرز کی تعداد بڑھی ہے۔ شمالی سرحدوں سے تھوڑی مقدار میں مال لانے والوں کی تعداد بڑھ جائے تو تم کتنوں کو مارو گے؟ شہر میں قتل عام تو کرنے سے رہے۔"

"اور وہ ڈینی کی باتوں پر ایمان لا کر گھر بیٹھا رہے گا۔ اسے خبر بھی نہیں ملے گی؟"

"وہ لاہور میں رہتا ہے۔ زیادہ سے زیادہ مجھ سے رپورٹ طلب کرے گا اور میری رپورٹ ڈینی کی کہانی کی لفظ بلفظ تائید کرے گی۔"

"اتنی بڑی منڈی وہ یونہی آسانی سے نہیں چھوڑے گا۔" جہانگیر نے اس کے ساتھ ہیں کا ذکر کرتے ہوئے کہا۔ "ہم تینوں کے لیے علیحدہ وسائل لینے میں ... لاہور میں رہتا ہو یا پشاور میں لیکن یہ بات سب جانتے ہیں کہ کھپت کے اعتبار سے کراچی سب سے بڑی منڈی ہے۔ ... کی آمدنی سے محرومی کے آثار پیدا ہوتے ہی وہ خود کراچی ... اور اگر اسے ہماری ملی بھگت کا شبہ بھی ہو گیا تو ہم تینوں کو ... کی مہلت دیے بغیر وہ خاموشی کے ساتھ ہمیں صفحۂ ہستی سے ..."

"کراچی آ کر بھی وہ کچھ نہ کر سکے گا۔" قاسم نے پُرزور لہجے میں کہا۔ "ہیروئن ہم کیسوں میں سجا کر کھلے عام دکانوں پر نہیں بیچتے ... سے کر خوردہ فروشوں تک سب زیرِ زمین دنیا کے آدمی ہیں۔ اجنبی کے لیے ان تک رسائی حاصل کرنا آسان نہیں ہے۔ ... کھل کر سامنے آیا تو ہو سکتا ہے کہ کوئی سرپھرا اسے سرکاری مخبر سمجھ کر خود ہی ٹھکانے لگا دے۔"

چند ثانیوں کے لیے خاموشی چھا گئی۔ میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے سوچا کہ قاسم کی تیاری کتنی بھرپور تھی۔ وہ شاید کئی دنوں سے ان خطوط پر سوچ رہا تھا اور اپنی خفیہ سازش کے ہر پہلو سے اچھی طرح واقف تھا۔

ملے ڈوک کے بارے میں یہ بات یقینی تھی کہ وہ کوئی پیشہ ور مجرم نہیں تھا۔ اسے معاشرے میں باعزت مقام حاصل تھا۔ اس حیثیت کو برقرار رکھنے کے لیے اس نے خود سامنے آنے کے بجائے ایک مفروضہ نام کی آڑ لی ہوئی تھی۔ اس کے مرتبے اور منصب سے وجاہت اور وسیع النظری جھلکتی تھی جسے اختیار کرنا کسی معمولی ذہن کے شخص کے بس کی بات نہیں تھی اور اگر یہ قیاسات درست تھے تو اس جیسے آدمی کے لیے براہ راست زیرِ زمین دنیا کے سرکردہ لوگوں سے رابطہ قائم کرنا دشوار ہی نہیں بلکہ ناممکن تھا۔

"اور تم مال کہاں سے فراہم کرو گے؟" جہانگیر نے سکوت توڑتے ہوئے سوال کیا۔

"یہ تم مجھ پر چھوڑ دو۔" وہ پہلی بار مسکرایا۔ اتنی گفتگو کے بعد اس کی خود اعتمادی بحال ہو چکی تھی۔

"ایک آدمی پر کچھ بھی نہیں چھوڑا جا سکتا۔۔۔" جہانگیر نے عدم اعتماد کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا۔ "شروع ہی میں اس غلطی کی بنیاد رکھ دی گئی تو کل تم بھی ہمارے لیے کوئی مسئلہ کھڑا کر سکتے ہو۔"

"وہ میرا اپنا بندوبست ہوگا۔ اس سے تمہیں کوئی غرض نہیں ہونی چاہیے۔ البتہ آمدنی میں ہم تینوں برابر کے حصے دار ہوں گے۔" قاسم نے کہا۔

"جہانگیر کے سوال کا تعلق آمدنی ہی سے ہے۔" میں نے

اسے لوٹا۔

"وہ کیسے؟" اس نے تحیر آمیز لہجے میں میری طرف گھوم کر سوال کیا۔

"مال کہاں سے اور کس دام آ رہا ہے؟ اس کا علم ہوئے بغیر آمدنی کا تعین کیسے ہو سکے گا؟"

میرا سوال شاید اس کے لیے غیر متوقع تھا وہ لمحہ بھر کے لیے خاموشی سے میری طرف دیکھتا رہا پھر تاسف آمیز لہجے میں بولا۔

"اس کا تو یہ مطلب ہے کہ تمہیں میری نیت پر شبہ ہے۔"

"بدنیتی تو تم خود ہی ثابت کر چکے ہو۔" میں نے خوش دلی کے ساتھ کہا۔ "اسے لوٹے ہوئے پیسے کا نشہ کہ سکتے ہیں اب تم خود غرضی پر اتر آئے ہو ہو سکتا ہے کہ اب بھی تم خالص آمدنی میں تیسرے حصے کے علاوہ خریداری میں اچھا کمیشن وصول کرتے رہو اس لیے ہر بات کا علم ہونا ضروری ہے۔"

"شمالی علاقے سے ایک قبائلی آیا ہوا ہے۔ وہ سرحد کی وادیوں میں واقع ہیروئن تیار کرنے کی خفیہ فیکٹریوں سے واقف ہے۔ اس کی معرفت سستے داموں خالص مال مل سکتا ہے۔"

"وہ خود بیچنے کے بجائے تمہیں کیوں دینے لگا؟" جیوا باؤنہ کے زیر سایہ جہانگیر کی عقل خوب کام کر رہی تھی۔

"مگر کراچی کے پانی نے اسے بزدل نہ بنا دیا ہوتا تو نجانے وہ یہاں کیا کچھ کر گزرتا اب تو وہ خود ہیروئن کے نشے کا عادی ہو گیا ہے۔" قاسم نے کہا۔

"کون ہے وہ؟" جہانگیر غیر ارادی طور پر پوچھ بیٹھا۔

"دلاور خان....." قاسم کا جواب سنتے ہی میں چونک پڑا۔

"یہ وہی مقرب خان اور عقرب کا ماموں تو نہیں ہے؟" میں نے اس سے سوال کیا تو اس بار وہ چونک پڑا۔

"ہاں وہی... مگر تم اسے کیا جانو؟"

"مجھے معلوم ہے۔" میں طنزیہ انداز میں مسکرایا۔ "وہ اپنے بھانجوں کے سفاکانہ قتل کی خبر پا کر انتقام لینے کی نیت سے یہاں پہنچا تھا، بہت بے غیرت اور بزدل آدمی ہے کمال ہے کہ انتقامی فطرت کا مالک ہونے کے باوجود وہ تمہارے وجود میں اپنے بھانجوں کے لہو کی بو محسوس نہ کر سکا۔"

قاسم کے ہونٹوں پر کسی بے رحم درندے جیسی مسکراہٹ پھیل گئی۔ "وہ کلاشنکوف لے کر کراچی پہنچا تھا اپنے بھانجوں کے قاتل کی تلاش کی مہم اس نے ایسے دیوانہ وار انداز میں شروع کی کہ میرے آدمیوں کی نگاہوں سے اوجھل نہ رہ سکا اور میری ہدایت پر انھوں نے دلاور خان سے دوستی گانٹھ لی۔ پہلے وہ نشے کے نام سے کانوں کو ہاتھ لگاتا تھا اب ہیروئن کا نشہ پورا کرنے کی دھن میں کلاشنکوف بیچ چکا ہے اب اگر میں اس کے سامنے اعتراف بھی کر لوں کہ مقرب اور عقرب کا قاتل میں ہوں تو وہ مجھ پر ہتھیار تو کیا ہاتھ تک نہ اٹھا سکے گا کیونکہ میں اس کا محسن ہوں... نہ صرف اس کی نشے کی ضرورت پوری کرتا ہوں بلکہ اسے کراچی جیسے شہر میں سر چھپانے کا ٹھکانا بھی فراہم کیا ہوا ہے۔"

"وہ خود نشے کا عادی ہو گیا ہے تو تمہاری کیا مدد کر سکے گا؟" جہانگیر نے سوال کیا۔

"اسے ساتھ لے کر میں خود سرحد پار افغان علاقے میں جاؤں گا۔ وہ تو درمیان کا آدمی ہے۔ مال بنانے والوں سے تعارف کرانے کے بعد اس کا کام ختم ہو جائے گا۔ دام اور دیگر شرائط میں خود طے کروں گا۔"

"پورے ملک کو ہیروئن ان ہی اطراف سے سپلائی ہوتی ہے۔ حالات بتاتے ہیں کہ اسے قانون کا بہت بڑا کھٹکا ہے۔ اگر اسے وہاں سے تمہاری خریداری کی بھنک مل گئی تو کیا ہوگا؟" جہانگیر کسی بھی خطرے کو نظر انداز کرنے کو تیار نہیں تھا۔

"نشے کے سوداگر نام نہیں پیسہ پہچانتے ہیں... میں کوئی بھی فرضی نام اختیار کر سکتا ہوں۔ خود دلاور خان کو آج تک میرا اصل نام معلوم نہیں۔"

"مقامی بازار سے تمہارا کوئی تعلق نہیں ہوگا۔" جہانگیر نے کہا۔

"ہرگز نہیں۔" قاسم نے خلوص دل سے کہا۔ "یہ تو پورے معاملے کا اہم ترین نکتہ ہے۔ تم میرے ساتھ ہیر پھیر کرو گے تو میں مال کی فراہمی روک دوں گا۔ میں تمہارے ساتھ کوئی فریب کروں تو تم میرے مال کی فروخت کا سلسلہ موقوف کر سکتے ہو۔ ایسے تعاون کے بغیر گاڑی چلنی محال ہے۔"

"تو پھر کب جا رہے ہو تم مال کی خریداری کے لیے؟" میں نے موضوع بدلتے ہوئے سوال کیا۔

"کسی بھی وقت... لیکن تمہیں ایک یقین دہانی کرانا ہوگی۔" اس نے کہا۔

"کیسی یقین دہانی؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔

"اب تم شفی کو بھول جاؤ گے۔ وہ ایک مریضہ کے روپ میں الکرم کے اسپتال میں رہ رہی ہے۔ اسے تمہاری ذات سے کوئی تکلیف نہیں پہنچنی چاہیے۔"

"تکلیف یقیناً نہیں پہنچے گی لیکن اسے بھول جانا قطعی ناممکن ہوگا۔" میں نے اسے ستانے کی نیت سے کہا۔ "وہ مجھ سے بہت قریب رہی ہے اس رشتے سے اس کے بچے پر تمہیں کوئی اعتراض نہ ہونا چاہیے۔"

قاسم کے چہرے پر ایک رنگ سا آ کر گزر گیا۔ وہ بولا تو اس کا لہجہ مجروح سا تھا۔ "وہ میری بیوی نہیں، محض ایک اچھی دوست ہے۔ ہم ایک دوسرے کے راستے میں کبھی دیوار نہیں بنے اگر وہ

تم سے ملنا چاہے تو مجھے کوئی اعتراض نہ ہوگا، میرے لیے یہی کافی ہوگا کہ تم اسے ٹو کو اس کے بارے میں کوئی اطلاع نہیں دو گے۔"

"یہ میرا وعدہ ہے۔" یہ کہتے ہوئے میں نے ہاتھ بڑھا دیا جو نیم دلی کے ساتھ تھام لیا گیا۔

"یہ تو کچھ بھی نہ ہوا۔" جہانگیر نے اپنے گھر کی طرف واپس لوٹتے ہوئے مایوسانہ لہجے میں کہا۔

"بہت کچھ ہوا ہے... بس اب تم تماشا دیکھتے جاؤ۔ اسے ٹو کی بربادی کا آغاز ہو چکا ہے۔ بہت جلد وہ خود سامنے آنے پر مجبور ہو جائے گا یا اچانک تم سب سے رابطہ ختم کر کے گوشہ نشین ہو جائے گا۔"

"مگر یا زوہ سے بڑا ذہین... بڑے کمال انداز میں اپنا گروہ چلا رہا ہے۔ حد یہ ہے کہ رقم کی وصولیابی میں اس نے بینک کو ملوث کیا ہوا ہے پھر بھی پردہ نشین ہے۔ آخر فیریڈیا کا اکاؤنٹ کے حوالے سے رقم وصول کرنے والا آگے کسی کو ادائیگی کرتا ہوگا وہاں تو اسے سامنے آنا چاہیے۔"

میں ہنس پڑا۔ "تم کسی کتابی دنیا میں... آج کل نہیں ہوتی۔ اکاؤنٹ کے حوالے سے جمع کی جاتی ہے۔ اسے بھی منڈی ہی کا ایک طریقہ کار سمجھ لیں۔ مجھے پورا یقین ہے کہ وہ رقم ملک میں کسی کو بھی ادا نہ کی جاتی ہوگی بلکہ کسی غیر ملکی اکاؤنٹ میں منتقل کر دی جاتی ہوگی..... مجھے شبہ ہے کہ اسے ٹو کوئی بگڑا ہوا کاروباری ہے اور اس نے اصل دھندے کو چھوڑ کر مال بنانے کا آسان طریقہ اختیار کیا ہوا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ آڑ کے لیے اس نے دو چار کاروبار کو بھی پھیلا رکھے ہوں۔" آخری فقرے ادا کرتے ہوئے میرے ذہن میں الیقین منڈی کیٹ لمیٹڈ کا نام گھوم رہا تھا۔

"کاروباری آدمی کتنا بھی بگڑ جائے، قتل و غارت گری کے بے باک فیصلے کبھی صادر نہیں کر سکتا۔" اس نے بے اختیاری سے کہا۔

"دواشیائے خورد و نوش میں سستے اور مہلک اجزا کی ملاوٹ، ناقابل استعمال اور متروک دواؤں کی فروخت اور تشہیر بھی اقدام قتل سے کم نہیں....."

"ایک وار میں کسی کو ہلاک کر دینا اس سے قطعی مختلف ہے۔" وہ میری بات کاٹ کر بولا۔ "ملاوٹ کرنے والا کسی خاص دشمن کو نشانہ نہیں بناتا۔ اسے تو یہ بھی معلوم نہیں ہوتا کہ اس کا بیچا ہوا زہر کون استعمال کرے گا۔ ان سب کا اثر دھیمے دھیمے ہوتا ہے اور وجہ قتل کبھی سامنے نہیں آتی لیکن اسے ٹو تو گولیاں چلواتا ہے اور شاید اپنے دشمن کے انجام سے لطف اندوز بھی ہوتا ہو۔"

"پیسہ کمانے کی ہوس انسان کو اندھا کر دیتی ہے۔" میں نے پُرزور لہجے میں کہا۔ "شاید تمھیں یقین نہ آئے لیکن میں جانتا ہوں کہ اسے ٹو کا تعلق ایک معتبر کاروباری ادارے سے ہے جو بڑا مدد... آڑ میں ہیروئن کی اسمگلنگ کرتا ہے۔"

"اس کے باوجود تم اسے ٹو تک نہیں پہنچ سکے۔" وہ حیرت سے بولا۔

"ادارہ موجود ہے لیکن سربراہ تک رسائی ناممکن ہے۔"

"یہ کیسے ہو سکتا ہے؟" اس نے بے اعتباری سے کہا۔ "جو ادارہ قائم ہے تو اس کے روزمرہ کے کاموں کی انجام دہی کون کرتا ہوگا؟"

"ملازم ایسے ہی مواقع پر کام آتے ہیں جو کام لوگ خود کرنا چاہیں یا نہ جانتے ہوں۔ ان ہی کے لیے تنخواہ دار رکھے جاتے ہیں۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔

"ملازم تو اس سے واقف ہوں گے؟" میرے انکشافات اس کے لیے ناقابل یقین ثابت ہو رہے تھے۔

"اس نے ایک شخص کو بلیک میل کر کے اپنا مختار عام مقرر کیا اور وہی سارے کام چلا رہا ہے۔ اس نے آج تک اس شخص کی صورت نہیں دیکھی جس کے لیے وہ کام کرتا ہے۔"

"تم کہتے ہو تو مانے لیتا ہوں ورنہ یہ بات قرین قیاس معلوم نہیں ہوتی... شاید مافیا کی تنظیم بھی اس قدر پُراسرار نہ ہوگی۔ آدمی کو کہیں نہ کہیں کسی نہ کسی کے سامنے تو آنا ہی پڑتا ہے۔"

"اب ہم مل ہی بیٹھے ہیں تو کچھ دنوں میں ہر چیز خود سے سامنے آجائے گی۔" میں نے بے پروایانہ لہجے میں کہا۔ "اب یہی دیکھو کہ ہم برسوں کے ساتھی ہیں لیکن تمھیں بھول کر بھی شبہ نہیں ہوا ہوگا کہ تمھارا شکتی کوئی اڈا میں ہی تھیں ساری ہدایات دیتا تھا۔"

"بعض اوقات تو زندگی تلخ کر دیتے تھے تم۔" وہ بڑبڑایا۔

"تمھیں ستانے میں مزہ آتا تھا۔ جب کبھی تمھاری بیگم بیٹی بیمار ہوتی تھی میں دانستہ تم سے رجوع کر بیٹھتا تھا۔ اس کے بعد تمھاری دکھ بھری کہانی سننے میں بڑا لطف آتا تھا۔"

"لعنت ہو تمھارے لطف پر۔" وہ خجالت آمیز لہجے میں بولا۔ "اگر اس وقت مجھے تم پر شبہ بھی ہو جاتا تو تمھیں گولی ہی مار دیتا۔ تمھیں اندازہ نہیں کہ تمھاری ان اوٹ پٹانگ حرکتوں کی بنا پر کئی بار ہم گھر میں بدترین قسم کی ... نے بنا لیا تھا ایک بار تو سلمی میکے روٹھ کر چلی گئی تھی۔"

"یہ کمیٹی عجیب شے ہے۔" میں نے حسرت بھرے لہجے میں کہا۔ "سامنے ہو تو آدمی پیچھا چھڑانے کے چکر میں رہتا ہے اور بیاہ کا نام سے تو شوہر ہو ہنسوں کا باپ بن جاتا ہے...."

"ابھی تمھارے منہ سے یہ باتیں اچھی نہیں لگتیں۔" وہ ہنسا

مسکرا کر بولا۔ "شادی کرلو پھر بہتیری باتیں خود بخود سمجھ میں آجائیں گی۔"
"تو پھر رشتہ تلاش کرونا کوئی۔" میں نے اسے چھیڑنے کی نیت سے کہا۔
"کیا تم واقعی سنجیدہ ہو؟" اس نے میری طرف دیکھتے ہوئے سوال کیا۔
"سامنے دیکھو ورنہ گاڑی ٹکرا جائے گی۔" میں نے کہا۔ "سنجیدہ ہونے کے لیے۔۔۔ بے اثر تجربے ہونے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ اب مجھے بھی کسی کسی وقت تنہائی کا احساس کھانے لگتا ہے۔"
"دیکھو، میں بتاؤں گا۔" وہ پُرخیال انداز میں بولا۔ غالباً اس کے ذہن میں دو چار نام پہلے سے موجود تھے۔ میں نے خاموشی ہی میں عافیت سمجھی۔ اگر غزالہ کو اس گفتگو کی بھنک بھی مل جاتی تو صدمے سے اس کا برا حال ہو جاتا۔
ہم جہانگیر کے گھر واپس پہنچے تو کئی بار ہارن بجانے کے بعد پھاٹک کھولا گیا۔ غالباً ملازمین اس کی ہدایت کے مطابق واقعی عمارت کے اندرونی حصوں میں دبکے ہوئے تھے۔
"یہ رخشی کون ہے؟" ڈرائنگ روم میں گلاسوں میں برف کے ٹکڑے ڈالتے ہوئے جہانگیر پوچھ بیٹھا۔
"ایک لڑکی ہے۔" میں نے اپنا گلاس سنبھالتے ہوئے بے پروا لہجے میں کہا۔ "دیکھو گے تو پسند کرو گے۔"
"پسند ہے تو اسی سے بات کیوں نہیں کرتے؟" جہانگیر نے اتنی سادگی سے سوال کیا کہ میری کھوپڑی جھنا گئی۔
"پیے بغیر ہی تمہاری عقل خبط ہو کر رہ گئی ہے۔" میں نے غصیلے لہجے میں کہا۔ "تم نے سنا نہیں تھا کہ قاسم سے اس کے کیسے مراسم ہیں۔ ایسی آبرو باختہ عورت کے بارے میں تو سوچنا بھی بدذوقی ہے۔"
"خفا ہو گئے؟" اس نے میرے گلے میں ہاتھ ڈال دیا۔ "میں تو بس یہ اندازہ لگانا چاہ رہا تھا کہ تم کہیں اور تو دلچسپی نہیں لے رہے۔ اسی لیے رخشی کا ذکر نکال بیٹھا تھا۔"
میرے کان کھڑے ہو گئے۔ میں نے محض مذاق میں ایک شوشا چھوڑا تھا اور وہ احمق شاید درمیانی عرصے میں بھی میری شادی کرانے کے امکانات پر غور کرتا رہا تھا۔
"بس اب زبان بند رکھو۔" میں نے اس موضوع سے پیچھا چھڑانے کے لیے خفگی کا اظہار کرتے ہوئے کہا۔ "کسی اور کا نام لیا تو یہ گلاس خالی کر دوں گا۔"
اسی وقت معقول دوری سے فون کی گھنٹی بجنے کی آواز آئی اور جہانگیر گلاس لیے ادھر ہو لیا۔ دوسری گھنٹی کے دوران ہی شاید اس نے ریسیور اٹھا لیا تھا کیونکہ گھنٹی ادھوری رہ گئی تھی۔
"تمہارا فون ہے، ڈیئر!" اس نے دور ہی سے خوشدلانہ لہجے میں ہانک لگائی۔
میں نے چونک کر اپنی جگہ چھوڑ دی۔ جہانگیر کے گھر میرے لیے کون فون کر سکتا تھا؟
"کون ہے؟" راستے میں اس کے قریب سے گزرتے ہوئے میں نے تجسس آمیز لہجے میں سوال کیا۔
"یہ تو تم ہی بتا سکو گے۔" وہ شوخ لہجے میں بولا۔ "ویسے آواز بڑی سریلی پائی ہے۔"
نسوانی آواز کا اشارہ پاتے ہی میرا ذہن غزالہ کی طرف گیا تھا لیکن اسے نہ جہانگیر کے گھر کا نمبر معلوم تھا اور نہ ہی یہ علم تھا کہ اس وقت میں وہاں موجود تھا۔
"ہیلو۔" میں نے تپائی سے ریسیور اٹھا کر ماؤتھ پیس میں کہا۔
"بولنے کی ضرورت نہیں۔ بس خاموشی سے میری بات سنتے جاؤ۔" ریسیور میں ابھرنے والی اس نوکیلی، سرد اور خوفناک آواز پگھلے ہوئے سیسے کی طرح میرے کانوں میں اترتی چلی گئی۔ "میں شام سے تمہیں ٹرائی کر رہا ہوں مگر تم لاپتا ہو۔ میں ٹھیک پانچ منٹ بعد تمہارے گھر فون کروں گا، فوراً وہاں پہنچو۔"
اور میرے جواب سے پہلے ہی دوسری طرف سے سلسلہ منقطع کر دیا گیا۔
میں چند ثانیوں تک بے جان ریسیور کان سے لگائے کسی بت کی طرح بے حس و حرکت کھڑا رہا۔ میرے کانوں میں سیٹیاں سی بجنے لگی تھیں اور دل کی دھڑکن بہت تیز ہو گئی تھی۔ میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ اسے نوکو کے بعد سے کون سا اہم کام آ پڑا تھا کہ میری تلاش میں اسے جہانگیر کے گھر فون کرنے کی ضرورت پیش آ گئی؟ ریسیور کریڈل پر ڈال کر میں نے دو ہی گھونٹ میں گلاس خالی کر دیا۔
"بڑی مختصر سی گفتگو ہوئی تمہاری؟" جہانگیر نے مجھے واپس لوٹتے دیکھ کر حیرت سے کہا۔
"کام کی باتیں مختصر ہی ہوتی ہیں۔" میں نے مسکراتے ہوئے معنی خیز لہجے میں کہا۔
"ہوں۔" اس نے مجھے گھورتے ہوئے سر کو جنبش دی۔ "کہیں جلانا تو نہیں تھا تمہارا۔"
"بس کچھ یوں سمجھ لو، میں جا رہا ہوں۔ ذرا ضروری کام ہے۔" میں نے بے پروائی اختیار کرتے ہوئے کہا لیکن ابتدائی جھٹکے سے سنبھلنے کے بعد یہ سوچنے پر مجبور ہو گیا تھا کہ کیا اسے نوکو ہی نے آواز بدل کر جہانگیر کو دھوکا دیا تھا یا اس سے پہلے فون پر واقعی کوئی عورت رہی تھی؟ اور اگر وہ کوئی عورت ہی تھی تو یقیناً نوکو

آنے کا مطلب یہی تھا کہ ان کی کسی خفیہ جگہ میں مال چھپا دیا گیا تھا جس کا پولیس اہلکار میں سراغ لگانا ناممکنات میں سے تھا۔

"تم اس پر مسلسل نگاہ رکھنی چاہیے۔" وہ کہہ رہا تھا۔ "اس کے بدن ضربات بڑھتے جا رہے ہیں۔" یہ کہہ کر اس نے میرا جواب سنے بغیر سلسلہ منقطع کر دیا۔

اگلا دن میرے لیے بہت مصروفیت لے کر طلوع ہوا۔

میں ناشتے کی میز پر ہی تھا کہ جہانگیر کا فون آ گیا۔ اس سے پتا چلا کہ پچھلی رات مال کی فروخت کے حساب کتاب پر نادر کا ایک بڑی پارٹی سے تصادم ہو گیا اور نادر نے بے دریغ گولیاں چلا کر تین افراد کو لہولہان کر دیا۔ ابھی اس حماقت کی پاداش میں وہ گرفتار ہونے سے بال بال بچا تھا لیکن پولیس اس کی تلاش میں تھی اور وہ رات گئے پناہ لینے کے لیے جہانگیر کے گھر جا پہنچا تھا۔

"اسے اپنے گھر سے فوراً ہٹاؤ اور کسی عدالت سے اس کی ضمانت قبل از گرفتاری کا بندوبست کراؤ۔ ایسا نہ ہو کہ تم خود کسی بڑی مصیبت میں مبتلا ہو جاؤ۔"

"میں بھی یہی سوچ رہا تھا... آج صبح سویرے مال پہنچا ہے اس میں چار سوٹ کیس تھے جو میں نے جیوا پاؤنڈ کے ڈرائنگ روم میں رکھوا دیے ہیں۔ جب چاہو وہاں سے لے لو۔"

"زیادہ بڑے یا وزنی تو نہیں ہیں؟"

"تمہاری گاڑی میں آ جائیں گے۔ کیا آیا ہے ان میں؟"

"کپڑے بھرے ہوئے ہیں۔ مجھے اطلاع ملی تھی کہ وہ رات تک پہنچیں گے۔"

"سمجھا۔" وہ معنی خیز لہجے میں بولا۔ "شاید ان کی ساخت میں گنجائش رکھی گئی ہوگی..."

"باتوں میں وقت ضائع نہ کرو۔ پہلے نادر کا بندوبست کرو۔ باقی باتیں بعد میں ہوتی رہیں گی۔"

سلسلہ منقطع کر کے میں نے اپنی تیاری مکمل کی اور سیدھا اکبری علاج گاہ کی طرف روانہ ہو گیا۔ ادھر کا رخ کرنے کا دہرا مقصد تھا۔ اول تو کامران کی خبرگیری، دوم وہاں رخشی کا سراغ لگانا۔

قاسم پر اپنی گرفت مضبوط رکھنے کے لیے یہ ضروری تھا کہ میں رخشی کو نگاہوں سے اوجھل نہ ہونے دیتا۔ میرے لیے قاسم کا یہ انکشاف حیرتناک ثابت ہوا تھا کہ رخشی صحت مند ہوتے ہوئے بھی نفسیاتی اور منشیات کے عادی مریضوں کے درمیان پناہ گزین تھی۔

میں نے اسپتال پہنچ کر اسپتال میں موجود مریضوں کی فہرست پر نگاہ دوڑائی تو اس میں تین عورتوں کے نام ضرور موجود تھے مگر رخشی کا نام کہیں نہیں تھا۔ صاف ظاہر تھا کہ وہ کسی مفروضہ نام کے تحت وہاں مقیم تھی۔

کامران اپنے کمرے میں آرام دہ بستر پر گہری نیند سویا ہوا تھا۔ مجھے اس کے کمرے میں داخل ہوتے دیکھ کر فلور پر موجود خوبصورت ڈیوٹی نرس تیزی سے کمرے میں آ گئی تھی۔

"اسے ڈسٹرب نہ کیجیے گا۔" وہ کمرے میں داخل ہوتے ہی ملتجیانہ لہجے میں بولی تھی۔ "مریض اس وقت ٹرانکولائزر کے زیراثر ہے۔"

"یہاں اس کی پہلی رات تھی۔ تنگ تو نہیں کیا آپ لوگوں کو؟" میں نے خوش اخلاقی کے ساتھ سوال کیا۔

"نہیں۔ کوئی خاص پریشانی تو نہیں ہوئی۔"

"عام مریضوں کے مقابلے میں ایڈکٹ زیادہ ہی دشوار ثابت ہوتے ہوں گے۔" میں نے بات بڑھاتے ہوئے کہا۔

وہ تھوڑی دیر کی سے کر مسکرا دی۔ "شروع میں مریض سب کچھ بھول جاتا ہے۔ اسے بس نشہ ہی یاد رہتا ہے۔ ہیروئن کے نشئیوں کی حالت تو بہت قابلِ رحم ہوتی ہے۔ کبھی کبھی تو ترس کھا کر نشہ فراہم کرنے کی بے ہودہ خواہش ہمارے دل میں بھی جنم لینے لگتی ہے۔"

"عورتیں زیادہ خطرناک ہو جاتی ہیں یا مرد؟"

اس نے آنکھیں سکوڑ کر اپنے مخصوص ادا سے جنبش دی پھر بولی۔ "عورتوں کی حالت زیادہ ابتر ہوتی ہے۔"

"لیکن آپ کی ایک مریضہ تو بالکل ہی نارمل لگتی ہے۔" میں نے موقع پاتے ہی مطلب کی بات چھیڑ دی۔

"کس کو دیکھ لیا آپ نے؟" وہ پہلی بار قدرے بے تکلفانہ لہجے میں بولی۔

"کل نیچے ریسپشن کے قریب دیکھا تھا۔" یہ کہہ کر میں نے بلاتامل رخشی کا حلیہ دہرا دیا۔

"اوہ وہ۔" وہ ایک دم ہنس پڑی۔ "بہت دلچسپ لڑکی ہے۔ دو تین دن پہلے ہی آئی ہے اور ابھی تک بالکل نارمل ہے۔ نہ جانے کیا چکر ہے کبھی کبھی اسے اچانک ہسٹیریا جیسے دورے پڑتے ہیں۔"

مریضوں میں گھری رہنے والی اس نرس کو اس بے تکلف گفتگو سے شاید خاص خوشی ہوئی تھی کیونکہ وہ کچھ دیر تک وہیں رکی رہی۔ اس نے مجھے تسلی دی کہ میں کامران کی طرف سے بالکل بے فکر ہو جاؤں کیونکہ اس علاج گاہ میں علاج کے ساتھ مریضوں کی جملہ ضروریات کا پورا خیال رکھا جاتا ہے۔

اس کے جانے کے بعد میں کامران کے کمرے سے رخصت ہو کر اوپری منزل کے ساتویں کمرے پر جا پہنچا۔ دروازے پر ہلکی سی دستک کے جواب میں کنڈی گرانے کی آواز آئی اور دروازہ کھل گیا۔

میرے سامنے زخشی موجود تھی۔ مجھے دیکھ کر اس کے چہرے کا رنگ اڑ گیا تھا اور آنکھوں میں بے یقینی کی کیفیت جھانک رہی تھی۔

"اندر آنے کو نہیں کہو گی؟" میں نے چبھتے ہوئے لہجے میں سکوت توڑا۔

"تت.... تم یہاں کیسے پہنچ گئے؟" اس کے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی آواز نکلی۔

"تم میرے آدمی کی نگرانی میں یہاں پہنچی تھیں۔" میں نے اندر داخل ہوتے ہوئے کہا۔ "میں بتا چکا ہوں کہ تم مجھے فریب نہیں دے سکو گی۔ میں کسی آسیب کی طرح پاتال تک تمہارا پیچھا کروں گا۔"

"یعنی تم مل بیٹھنے کے لیے تیار نہیں ہو؟" وہ خود پر قابو پانے کی کوشش کرتے ہوئے بولی۔

"آیا تو اسی لیے ہوں۔" میں نے اسے تیز نظروں سے گھورتے ہوئے کہا۔ "دیکھنا ہے کہ تم کہاں تک پیش قدمی کرتی ہو۔"

"مذاق نہیں۔ میں سنجیدگی سے پوچھ رہی ہوں۔"

"میں سنجیدہ ہوں۔ قاسم سے بات طے ہو چکی ہے۔ ہم مل کر کام کریں گے۔ تمہارے بارے میں اس نے چھوٹ دے دی ہے۔ تمہیں اعتراض نہ ہو تو وہ ہمارے درمیان سے چشم پوشی برتتا رہے گا۔"

"میں کوئی بے جان جسم نہیں ہوں۔" وہ چیخ کر بولی۔ "جو وہ میرے بارے میں ایسے فیصلے صادر کرے۔ اپنی پسند اور ناپسند میں خود مختار ہوں۔ اسے مشورے دینے کا کوئی حق نہیں۔"

"میں اسے بتا دوں گا۔" میں نے خلوص دل کے ساتھ کہا۔

"اپنی اوقات جان کر اسے زیادہ خوشی نہیں ہو گی۔"

"کیا اس وقت مجھے صرف یہ بتانے آئے ہو کہ تم میری یہاں موجودگی سے باخبر ہو؟"

"یہ بھی معلوم کرنا چاہتا تھا کہ یہاں سے اب کہاں جاؤ گی؟"

"کچھ دن یہیں رہنے کا ارادہ ہے۔ یہ جگہ محفوظ بھی ہے اور پُرسکون بھی۔"

"باہر کس سے خطرہ ہے؟ ہمارا آپس کا معاملہ تو نمٹ ہی گیا ہے۔"

"فی الحال میں آرام کرنا چاہتی ہوں۔ ہو سکتا ہے کہ اس نے بالواسطہ کسی کو میری تلاش میں روانہ کر دیا ہو۔ وہ جب لڑتا ہے تو بیک وقت سارے امکانی محاذ کھول دیتا ہے۔ تم نے اسے میرے پیچھے لگا کر اچھا نہیں کیا۔"

"اس لڑکے کے بارے میں تم اور کیا جانتی ہو؟"

"بہت کچھ اور کچھ بھی نہیں۔" اس نے بے پروایانہ لہجے میں کہا۔

"کیا بات ہوئی؟" میں نے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"کسی اجنبی کے لیے بہت کچھ جانتی ہوں تمہارے لیے کچھ بھی نہیں۔" وہ دل آویز مسکراہٹ کے ساتھ بولی۔ "ایسی کوئی بات میرے علم میں نہیں جو اس کی ذات پر روشنی ڈال سکے۔"

"پھر تمہارے پاس وقت برباد کرنا بیکار ہے۔"

اس نے مجھے روکنا چاہا لیکن میں وہاں سے رخصت ہو گیا۔ دفتر پہنچ کر سب سے پہلے میں نے عزالہ کو فون کیا۔ اسے کامران کی خیریت سے آگاہ کیا تو میری توقع کے مطابق وہ بہت خوش ہوئی اور احسان مندانہ لہجے میں میری ہمدردی کا شکریہ ادا کرنے لگی۔ اس نے مجھے دوپہر کے کھانے پر گھر بلانا چاہا لیکن میں نے شام میں چکر لگانے کا وعدہ کر کے معذرت کر لی۔

دو بجے تک دفتر کے کاموں سے فارغ ہو کر میں جیوا ہاؤز کی طرف روانہ ہو گیا۔ وہاں کار سے اترتے ہی محافظوں نے [illegible] جو میں جہانگیر سے سن چکا تھا۔ ڈرائنگ روم میں بیٹھے ہوئے درمیانی سائز کے چار چرمی سوٹ کیس موجود تھے۔ انھیں کھولا تو اندر واقعی استعمال شدہ کپڑے بھرے ہوئے تھے۔ سوٹ کیس خالی کر کے میں نے انھیں ہر طرح الٹ پلٹ کر دیکھا لیکن کوئی ایسی بات نوٹ نہ کر سکا جو کسی خفیہ تہ کی نشاندہی کرتی ہو۔ البتہ ہر سوٹ کیس کی جیب میں ایک ٹائپ کیا ہوا پرچہ موجود تھا۔ جس میں فرضی ناموں اور کوڈ ورڈز کے ساتھ مغربی یورپ کے مختلف شہروں کے تفصیلی پتے اور فون نمبر موجود تھے جبکہ نیو یارک کے کسی گیس فلنگ اسٹیشن پر کام کرنے والے پاکستانی نوجوان کا نام پتا درج تھا۔

میری دانست میں وہ سوٹ کیس ساتھ لیے پھرنا حماقت ہوتا۔ حامد کے ذریعے منتخب کیے ہوئے کیریئرز کو میں اپنا گھر دکھانا نہیں چاہتا تھا۔ کسی ہوٹل میں کمرہ حاصل کر کے پڑاؤ استعمال کرتا تو سوٹ کیس لے جانے والے غیر ضروری طور پر لڑکی کی نگاہوں میں آ جاتے اور کھیل خراب ہو جاتا۔ لہٰذا میں نے اس بار جیوا ہاؤز کو اڈے کے طور پر استعمال کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

شام کے وقت میں موتی والا کے اڈے سے تھوڑی دور رک گیا۔ پہلی بار میں نے حامد پر اسی طرح ہاتھ ڈالا تھا۔ مجھے معلوم تھا کہ ایک بار ہیروئن کی فروخت میں ملوث ہو جانے کے بعد حامد کے لیے اس کام سے کنارہ کش ہونا ناممکنات میں سے تھا۔ لہٰذا یہ بات اٹل تھی کہ وہ مقررہ وقت پر موتی والا سے مال لینے آتا۔

تھوڑی ہی دیر بعد مجھے اس کی جھلک نظر آئی تو میں نے انجن اسٹارٹ کر کے کار آگے بڑھا دی۔ وہ ہارن کی آواز سن کر چونکا

میں بیٹھ کی تیز دھار سے زخمی کیا تو میری ماں اس چوکھٹ کا رُخ کرنے کی ہمت تک نہ کر سکی پھر چند روز بعد کی گھر میں جب مجھے ایک ساتھی پر قاتلانہ حملے کے الزام میں گرفتار کیا گیا تو ماں اس دہلیز پر جا ہی بیٹھیں۔ وہاں سے دھتکار دیا گیا۔ ماں نے گھر کے اثاثے سے اپنے سہاگ کی نشانیاں تک فروخت کر کے میری ضمانت کا بندوبست کرایا اور خود مجھ سے ملے بغیر ہمیشہ کے لیے چھوڑ گئی۔

میں اس کی امیدوں اور آرزوؤں کا مرکز تھا۔ اس نے مجھے اپنے خونِ جگر سے پالا تھا مگر میں بگڑ گیا کیونکہ میرا خمیر رشوت سے اٹھا تھا۔ میرے باپ منشی اقبال نے رشوت کی آمدنی سے بدمست ہو کر دوسری شادی رچائی تھی۔ اس طرح میں رزقِ حرام سے پیدا ہوا تھا۔ یہ سب میرے اختیار سے ماورا باتیں تھیں لیکن اپنی جگہ اٹل تھیں۔ ماں کی تمام تر کوششیں بھی مجھے سیدھی راہ پر نہ رکھ سکیں اور میں جرائم کا شکار ہوتا چلا گیا۔ ماں کی خودکشی کے بعد میں نے لاہور چھوڑ دیا تھا۔ وہاں کے عدالتی ریکارڈ کے مطابق شاید میں آج بھی مفرور مجرم تھا لیکن کراچی میں کوئی میرے ماضی سے واقف نہیں تھا۔ ایک غزالہ تھی جسے میں نے ہی سب کچھ بتا دیا تھا۔

بڑی ماں اور ان کے بیٹوں نے مجھ پر بڑے ستم ڈھائے تھے لیکن وقت ہر درد کو بھلا دیتا ہے۔ چند روز پہلے جب میں ملنے کی تلاش میں لاہور گیا تو میرے دل میں ہوک سی اٹھی تھی میں بڑی ماں کی تلاش میں اپنے پرانے محلے میں پہنچا تھا لیکن وہاں سے ان کا کوئی سراغ نہ ملنے کے بعد مایوس واپس لوٹ آیا تھا اور اب میرے گھر کے برآمدے میں ایک کڑیل جوان مجھے اپنے بیٹے سے شناسائی کے حوالے سے اپنی شناخت بتا رہا تھا تو وہ بڑی ماں کے دو بیٹوں میں سے ایک کے علاوہ بھلا اور کون ہو سکتا تھا۔ میرا خون کا رشتہ تو بس دو سوتیلے بھائیوں ہی سے تھا۔

یہ تمام خیالات ذہن میں پل بھر میں آ کر گزر گئے اور میرے لبوں سے کانپتی ہوئی مسرت آمیز آواز برآمد ہوئی "کہیں تم..... تصور بھائی؟"

"تصور علی لاہوریئے ہے۔" وہ پُرجوش انداز میں میری پیٹھ تھپکتے ہوئے بولا۔ "مجھے یقین نہیں تھا کہ میں کراچی جیسے آدمیوں کے جنگل میں تمہیں تلاش کر سکوں گا۔"

"بڑی ماں کیسی ہیں؟" میں نے بھرائی ہوئی آواز میں پوچھا۔ اپنے سوتیلے بھائی سے برسوں بعد غیر متوقع ملاقات کے باعث مجھ پر شادیٔ مرگ کی سی کیفیت طاری ہو چلی تھی۔ وقت نے ہر دکھ اور درد بھلا دیا تھا اور اس وقت صرف یہی احساس پورے وجود میں گونج رہا تھا کہ ملنے والا میرے باپ کی اولاد ہے۔

اور شاید اس کی عادت بھی مختلف نہیں تھی۔ اس نے بھی ماں بیٹے کے ساتھ زیادتیاں کی تھیں لیکن اب شاید اپنے کیے پر پشیمان تھا۔ اس کا سب سے بڑا ثبوت یہ تھا کہ وہ لاہور سے مجھے ڈھونڈتا ہوا کراچی میں میرے گھر آ پہنچا تھا۔

"بڑی ماں ٹھیک ہیں۔" وہ میرے شانے پر محبت آمیز انداز میں ہاتھ رکھ کر اندر جاتے ہوئے بولا۔ "وقت وقت کی بات ہے۔ بائیس برس پہلے انھوں نے تمہیں، تمہاری ماں کے ساتھ گھر سے نکال دیا تھا مگر اب تمہارا نام سنتے ہی تڑپ اٹھی تھیں۔ بڑی آرزو ہے انھیں تم سے ملنے کی۔ پرانی باتوں کو یاد کر کے اکثر رونے لگتی ہیں۔"

"پرانی باتوں کا ذکر نہ کرو توقیر بھائی۔" میری آواز بے اختیار رندھ گئی۔ "میرے لیے تو یہی بہت بڑی بات ہے کہ تم ماضی پر خاک ڈال کر مجھ سے ملنے چلے آئے ہو۔"

وہ ڈرائنگ روم میں آ کر بے تکلفی سے ایک صوفے پر بیٹھ گیا اور بغور میری طرف دیکھتے ہوئے مسکرا کر بولا۔ "بالکل ہی بدل گئے ہو تم تو۔۔۔ ہر نقش بدل گیا ہے تمہارا ان سات آٹھ برسوں میں۔"

میں بھی والہانہ انداز میں مسکرا دیا۔ "میں خود تمہیں کب پہچان سکا تھا، خون کا حوالہ نہ دیتے تو شاید مجھ سے کوئی گستاخی بھی سرزد ہو جاتی۔"

"ہاں۔۔۔ وہ تو میں دیکھ ہی رہا ہوں۔" وہ پہلو بدل کر شوخ لہجے میں بولا۔ "جیب ہلکی کر لو اپنی، کہیں بے دھیانی میں گولی چل ہی نہ جائے۔"

میں خفت آمیز انداز میں سر جھکا کر اندر چل دیا۔ اتنی ہمت نہیں ہو سکی تھی کہ ریوالور کے بارے میں کوئی وضاحت کرتا یا اس کے سامنے جیب خالی کر لیتا۔ سیفٹی کیچ چڑھا کر میں نے ریوالور تکیے کے نیچے رکھا اور دوبارہ ڈرائنگ روم میں آ بیٹھا۔

اس وقت خوشی سے میرا رواں رواں جھوم رہا تھا جیسے کھوئی ہوئی کوئی قیمتی شے واپس مل گئی ہو۔

"تمہارے ملازم بہت پریشان تھے۔" توقیر مزے لے لے کر بتا رہا تھا۔ "میں نے انھیں تم سے اپنا رشتہ نہیں بتایا تھا۔ بس تمہیں پوچھتا ہوا اندر گھس آیا تھا۔ وہ مجھے ڈرائنگ روم میں بٹھانے رکھنا چاہتے تھے۔ میں نے تمہاری غیر موجودگی میں پورے گھر کا سروے شروع کیا تو وہ بوکھلا گئے تھے۔" پھر چونک کر بولا۔ "ہاں وہ اندر کون پڑا ہوا ہے؟ خاصا زخمی معلوم ہوتا ہے۔"

"میرا ایک دوست ہے، کچھ غنڈوں سے الجھ گیا تھا۔" میں نے اختصار سے کام لیتے ہوئے کہا۔

"باتیں مزے کی کرتے ہو۔۔۔ وہ زخمی پڑا ہے، تمہاری جیب میں کوئی آتشیں اسلحہ تھا، آج کل کام کیا کرتے ہو تم؟" اس

نے دھیمے مگر معنی خیز لہجے میں سوال کیا۔

"ایک چھوٹی سی پلاسٹک فیکٹری ہے۔" میں نے منکسر المزاجی کے ساتھ کہا۔ "آج کل کراچی کا ماحول کچھ خراب ہے — یہاں رات کے اندھیرے میں چوریوں کے ساتھ دن دہاڑے ڈاکے بھی پڑنے لگے ہیں — حفاظت خود اختیاری کے لیے کچھ نہ کچھ بندوبست تو رکھنا ہی پڑتا ہے۔"

"ابھی تک اکیلے ہی ہو....؟" اس نے دانستہ جملہ ادھورا چھوڑ دیا۔

"گھر بسانا ہے تو اب آیا بھی کر ہی لوں گا۔" میرے جواب پر وہ ہنس پڑا اور مجھے یک بیک یہ خیال آیا کہ آخر اسے میری کراچی میں موجودگی کا علم کیسے ہوا اور اس نے میرا پتا کیسے تلاش کر لیا۔

"تمہیں اچانک خیال کیسے آگیا میرا؟" میں نے سوال کیا۔

"چند روز پہلے بازار میں اچانک رمضان چاچا سے مڈبھیڑ ہو گئی تھی۔" اس نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔ "اسی نے بتایا تھا کہ کچھ دن پہلے تم ہم لوگوں کو ڈھونڈتے ہوئے پرانے محلے میں پہنچے تھے اور ناکام لوٹ آئے تھے۔ میں نے بڑی ماں کے سامنے ذکر کیا تو وہ بے چین ہو گئیں۔ ان ہی کے اصرار پر یہاں آیا ہوں۔"

"لیکن میرا پتا کہاں سے ملا؟"

"ٹیلی فون ڈائرکٹری میں تنویر علی تین ہی ہیں۔ باری باری تینوں نمبروں پر فون کیا اور یہاں چلا آیا کیونکہ دوسرے دو فون لب و لہجے سے ہی سندھی معلوم ہو رہے تھے۔ یہاں سے تمہارے کسی ملازم نے بتایا کہ اس کا صاحب پنجابی ہے۔ اصل نام خدا جانے کیا ہے مگر ڈپٹی صاحب کہلاتا ہے .... تم ڈپٹی کب سے بن گئے؟"

"بس دوستوں نے ایک نام دے دیا اور وہ ہی چل پڑا۔ اب تو مجھے بھی وہی نام مانوس لگتا ہے۔"

"لاہور ہماری ہی تلاش میں گئے تھے یا کوئی اور کام تھا؟" اس نے سرسری لہجے میں سوال کیا۔

"کاروباری جھمیلا تھا۔ لاہور چھوڑنے کے بعد پہلی بار وہاں گیا تھا۔ لاہور کی سرزمین پر قدم رکھتے ہی بے اختیار پرانے رشتے یاد آنے لگے تھے۔ یہ سوچ کر پرانے محلے میں گیا تھا کہ سر جھکا کر بڑی ماں کو سلام کروں گا۔ انہوں نے سر پر ہاتھ رکھ دیا تو سمجھوں گا کہ زندگی کا ایک خالی خانہ آباد ہو گیا۔"

اس کی سیاہ متقابل آنکھوں میں چمک گہری ہو گئی اور وہ دھیمے لہجے میں بولا۔ "میں نے کیبنٹ دیکھا ہے تمہارا۔ پینے کے معاملے میں تم اچھا ستھرا ذوق رکھتے ہو — کیوں نہ اس ملاقات کو یادگار بنانے کے لیے ایک دور ہو جائے۔"

ملازم قریب ہی میرے اشارے کا منتظر تھا۔ چند لمحوں میں ٹرالی سجا کر لے آیا۔

"تم کیا کرتے ہو؟" میں نے گلاس تیار کرتے ہوئے سوال کیا۔

"چھوٹا سا کاروبار ہے اپنا بھی۔ اللہ کا شکر ہے گزر اوقات ہو جاتی ہے۔"

"اور تصویر بھائی؟"

"ہم دونوں ساتھ ہی کام کر رہے ہیں۔" وہ گلاس سے ہونٹوں کو تر کرتے ہوئے بولا۔

"بڑی ماں کی صحت کیسی ہے؟" مجھے رسول بی بی سے رشتے کے بارے میں بات کرنے کا موقع ملا تھا تو میں مسلسل یہی گفتگو جاری رکھنا چاہ رہا تھا۔

"ٹھیک نہیں — ضعیفی تو خود ہزار بیماریوں کی ایک بیماری ہے۔ چند برس پہلے لقوہ ہو گیا تو چلنے پھرنے سے معذور ہو گئی۔ پھر موتیا ہے ایک آنکھ کی بینائی جاتی رہی اور دوسری آنکھ بھی دن بدن خراب ہوتی جا رہی ہے — جس دن سے تمہارا ذکر سنا ہے تب سے بس یہی کہہ رہی ہیں کہ بینائی ضائع ہونے سے پہلے ایک بار تنویر اور اس کی بیوی سے ملا دو تاکہ ان دونوں کو جی بھر کر دیکھ سکوں۔"

میرا دل بھر آیا۔ "میں چلوں گا، ضرور چلوں گا بلکہ تمہارے ساتھ ہی چلوں گا۔ ابھی شادی تو نہیں کی لیکن بڑی ماں اپنی پسند کی بہو کو ضرور پسند کر لیں گی۔"

"اوہ۔" وہ بھنویں چڑھا کر بولا۔ "تو عشق لڑا رہے ہو آج کل؟"

میں ہنس پڑا۔ "ایسی بھی کوئی بات نہیں — عشق و عاشقی کے علاوہ دوسرا نام ہے اسے۔ میں نے سنجیدگی کے ساتھ دیکھا پرکھا اور پھر چاہا ہے۔ بہت سلجھی ہوئی اور خوبصورت لڑکی ہے۔"

"خوش قسمت ہو کہ تمہیں اپنے معیار کی لڑکی مل گئی۔ ہم دونوں بھائی تو فیصلہ کر چکے ہیں کہ زندگی ہنستے کھیلتے اکیلے ہی گزار دیں گے۔"

معاً میں چونک پڑا۔ میں نے حامد کو جو ایڈریس بھیجنے کا وقت دیا ہوا تھا۔ گلاس خالی کر کے میں نے تو فوراً اس سے معذرت چاہی اور وہ صوفے کی پشت گاہ سے ٹیک لگا کر مسکرانے لگا۔ "جوڑی اور ہمسفر میسر ہو تو پھر وقت آسانی سے گزر جاتا ہے مگر اکیلے میں زیادہ لطف نہیں آتا — کہو تو ٹرالی تمہارے زخمی دوست کے کمرے میں لے جاؤں۔"

"اسے مدعو بھی کر کے بیٹھا ہوں۔" میں نے جلدی سے کہا۔ "اس معاملے میں وہ پکا پٹھان اور کٹر مسلمان ہے، برا مان جائے گا۔"

"جاؤ — ہو سکے تو واپسی پر ہماری ہونے والی بھابی کو لیتے آنا۔" اس نے برف کے ٹکڑے گلاس میں ڈالتے ہوئے کہا۔ "ذرا معلوم تو ہو کہ تمہاری پسند کا معیار کیا ہے۔"

"تم ابھی تک گھما پھرا کر بات کر رہی ہو۔ کھل کر بات کرو تاکہ میرے لیے کسی نتیجے پر پہنچنا آسان ہو سکے۔ اس وقت کی کوئی لغزش مجھے ناقابلِ تلافی نقصان پہنچا سکتی ہے۔"

"لاہور میں آپ کے بھائیوں کا ذریعۂ معاش کیا ہے؟"

"کوئی کاروبار کر رہے ہیں دونوں بھائی مل کر۔"

"کاروبار کی تفصیل تو ضرور پتا ہوگی انھیں؟" اس نے گہری سنجیدگی کے ساتھ سوال کیا۔

"نہیں، میں نے زیادہ کریدنے کی کوشش نہیں کی۔"

"میرے ذہن میں ایک موہوم سا امکان بھی موجود ہے، شبہ سر ابھار رہا ہے۔" اس نے جھجکتے ہوئے مدافعانہ لہجے میں کہا۔ "یہ ممکن ہے کہ تخریبیات کے کاروبار کی پشت پر آپ کے بھائیوں میں سے کوئی ہو......"

"مجھے شبہ ہے کہ ان دونوں میں سے کوئی بھی ایسے ... ہو اور بالفرض توقیر یا تصویر ہی نے یہ چکر چلایا ہوا ہے تو توقیر نے میرے پاس اسے بھیجنے کی حماقت کیوں کی؟"

"وہ اسے تو نہیں، بچھڑا ہوا بھائی بن کر آیا ہے اور اس کی آمد کا بہت بڑا خاص مقصد ہے۔"

"میں کچھ نہ بولا۔" میں نے اضطراری طور پر سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔ "تعاقب سے ذہن میں جو کہانی ترتیب پا رہی ہے وہ میں کچھ یوں ہے۔ ان میں سے کوئی ایک اسے توجہ ہے اور انھیں قدرت سے معلوم ہے کہ توقیر کے طور پر انھوں نے اپنے سوچے سمجھے جال کو کراچی کی مارکیٹ منتقل ہوئی ہے۔ انھیں کچھ پر اعتماد تھا لیکن پچھلے دنوں لاہور میں کئی بھاری نقصانات اٹھانے کے بعد ایک مشتبہ مرد اور عورت کا حوالہ سامنے آیا جو کراچی پہنچنے کے بعد ان کے آدمیوں کی آنکھوں میں دھول جھونک کر غائب ہو گئے۔ اس عرصے میں میری غیر حاضری پر بازپرس کی گئی تو میں نے ایک معقول بہانہ تراش لیا اور اس بارے میں ان شبہات کا رخ قاسم کی طرف ہو گیا۔ اسی دوران میں بدقسمتی سے لاہور میں ہمارے والد صاحب کا پرانا دوست رمضان چاچا تصویر یا توقیر سے ٹکرایا۔ اس کی زبانی انھیں علم ہو گیا کہ جن دنوں لاہور میں ان کے خاصے گڑبڑ میں آ گئے تھے، میں کراچی میں نہیں لاہور میں مقیم تھا اور بڑی ماں کی تلاش کے سلسلے میں رمضان چاچا سے بھی ملا تھا۔ توقیر صرف اسی لیے کراچی آیا ہے کہ میری بغاوت کے سلسلے میں ........ مزید کچھ تلاش کرنے کے ساتھ ہی اس عورت کا بھی سراغ لگا سکے جس نے انسپکٹر سنڈیکیٹ لمیٹڈ میں ملازمت حاصل کرنے کی کوشش کی تھی۔"

"اور اسی لیے وہ سب سے پہلے آپ کی منگیتر سے ملنے کے لیے بے چین ہے۔" اس نے میرے رکتے ہی بولنا شروع کر دیا۔ "وہ اپنے خلاف ہونے والی باغیانہ سازش کی وسعت کا تعین کرنا چاہتا ہے۔ کسی یقینی نتیجے پر پہنچنے کے بعد وہ ایک سرے سے دشمنوں کا صفایا شروع کر دے گا اور کسی کو سنبھلنے کی مہلت بھی نہ مل سکے گی۔"

"لیکن اس کہانی کی بنیاد اسی ایک مفروضے پر ہے کہ اس ٹولے کے پردے میں تصویر یا توقیر ہی سے کوئی ہے۔ ایسا ہے تو پھر توقیر کو بڑی ماں کا ذکر درمیان میں لانے کی کیا ضرورت تھی؟"

"وہ دشمن نہیں، دوست بن کر آیا ہے۔ آپ کی جذباتی کمزوری سے کھیل کر اپنا کام نکالنا چاہتا ہے۔ بڑی ماں کے نام پر آپ مجھے لازماً سامنے لے آئیں گے۔ مجھے پہچانتے ہی وہ اپنی حکمتِ عملی کو آخری شکل دے ڈالے گا اور شاید آپ کو مہلت دیے بغیر کسی ناقابلِ بیان دشواری میں ڈال دے گا۔"

"اسے آزمانا میرے لیے زیادہ دشوار نہیں ہوگا۔ تمھارے بارے میں اسے امید میں رکھ کر میں وقت لے لوں گا۔ تمھارے سامنے آئے بغیر وہ کبھی کھل کر سامنے نہیں آسکے گا۔"

"مجھے تو یہ سوچ کر ہی ہول آنے لگے ہیں کہ آپ نے اپنے ایک بدترین دشمن کو اپنی چھت کے نیچے پناہ دی ہوئی ہے۔ اگر میرے اندازے درست ہیں تو آپ کے بھائی آج بھی آپ کے اصل دشمن ہیں۔ وہ ابھی تک اس بات کو فراموش نہیں کر سکے ہیں کہ آپ کی والدہ نے بڑی ماں کے اقتدار کا بٹوارا کرایا تھا۔"

"اگر یہ بٹوارا کوئی جرم ہی تھا تو سب سے بڑے مجرم میرے والد صاحب ہی ٹھہرتے ہیں۔ انھوں نے اپنے حقیقی وسائل پر قناعت کرنے کے بجائے رشوت کی اندھی آمدنی کے بل پر دوسری شادی کا جرم کیا تھا اور جب وہ معتوب ہو کر اس زرخیز کرسی سے محروم ہوئے تو دونوں میں سے کسی بیوی کے ساتھ انصاف نہ کر سکے۔"

"وہ فوت ہو گئے، آپ کی والدہ نے خودکشی کر لی۔ آپ کا جرم یہ ہے کہ ابھی تک زندہ ہیں۔ ایسی دشمنیاں تو نسل در نسل چلتی ہیں۔ آپ کے بھائی متعصب اور تنگ نظر معلوم ہوتے ہیں۔"

"کاش تمھارے سارے قیاسات غلط ہوں۔" میں نے تلخ مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "درست نکلے تو رزقِ حلال کا فلسفہ اٹل ثابت ہو جائے گا۔"

"میری تو یہی آرزو ہے کہ کاش میں غلط سوچ رہی ہوں۔" وہ جلدی سے بولی۔ "لیکن آپ کی آخری بات میری سمجھ میں نہیں آسکی۔"

"ہمارا گھرانہ مدتوں رشوت کی آمدنی پر پھلتا پھولتا رہا۔ سب کی پرورش رزقِ حرام سے ہوتی رہی اور انجام سامنے ہے۔ ماں نے خودکشی کرلی۔ بڑی بہن معذوری کی زندگی گزار رہی ہیں۔ میں بدی کے راستوں کا مسافر بن گیا اور اگر تمہارے اندیشے درست ہیں تو تصویر اور توقیر بھی اپنے جنم کے سبب یہ سب ہیں۔ یہ پرورش تو ان کی بھی اسی رزقِ حرام سے ہوئی تھی نا؟"

کمرے کی فضا پر بوجھل اور سوگوار سی خاموشی چھا گئی۔

میرے لیے سب سے آسان راستہ یہ تھا کہ بیچ بچاؤ کے گھر کو لات مار کر کہیں گمنام سا ٹھکانا بنا لیتا اور دور رہ کر توقیر کے ردعمل پر نگاہ رکھتا۔ وہ جھوٹا تھا تو میری اچانک روپوشی پر جھلا کر انتقامی حربوں پہ اتر آتا۔ سچا تھا تو دو چار دن انتظار کرنے کے بعد مسعود واپس ہو لیتا لیکن اس اقدام میں خرابی یہ تھی کہ سلطان شاہ خراب اور خستہ حالت میں میرے گھر میں پڑا ہوا تھا۔ وہ میرے بیشتر رازوں کا امین تھا اور اگر میں غائب ہو جاتا تو توقیر اسے یرغمال بنا کر اس کے ساتھ بدترین سلوک کر سکتا تھا جو مجھے کسی صورت بھی گوارا نہ تھا۔

"مجھے یقین نہیں آ رہا ہے۔ توقیر جو بچپن سے ایک آواز کی لعنت میں ایسی تنظیم پر حکمرانی کر رہا ہے۔ بدنما چہرہ توقیر کے روپ میں سامنے آ جائے گا۔" آخر کار میں نے سکوت توڑتے ہوئے کہا۔

"یقین کہاں، ابھی تو صرف شبہات ہی ہیں جو غلط بھی ثابت ہو سکتے ہیں۔"

"اب مجھے خیال آ رہا ہے کہ سلطان شاہ بھی مجھے روک کر کوئی خاص بات کہنا چاہ رہا تھا لیکن عجلت کی وجہ سے میں نے اسے ٹال دیا۔ پھر عین وقت پر توقیر بھی وہاں آ گیا تھا۔"

"آپ کو اس سے ضرور بات کرنا چاہیے۔ توقیر کی سب سے پہلے تو اسی سے ملاقات ہوئی تھی۔ اس سے آپ اندازہ کر سکیں گے کہ توقیر کیا جاننا چاہ رہا تھا۔"

"ہاں، آج اس سے ضرور بات کروں گا۔ اسی کے ساتھ ساتھ گھر سے کہیں اور منتقل بھی کرنے کی کوشش کروں گا۔ حالات نے اچانک کوئی پلٹا کھایا تو وہ بے چارہ ناحق میں پھنس جائے گا۔"

پھر میں فون پر قاسم کے نمبر ملانے لگا۔ دوسری طرف سے فوراً ہی جواب ملا تھا۔

"کیا خیر خیریت ہے؟" میں نے دریافت کیا۔

"کچھ نہیں، وقار خان سے بات ہو گئی ہے۔ ایک دو روز میں اس کے ساتھ چلا جاؤں گا۔"

"اس وقت میں باہر سے بول رہا ہوں۔ میرے پاس ایک جہاں تمہارا بھولا ہے۔ معمول کی گفتگو کے لیے تم بے شک فون استعمال کرو لیکن آپس کے معاملات میں ذرا احتیاط ہی بہتر ہے۔ کہیں اشارہ ملے بغیر کوئی ایسی بات نہ کر بیٹھنا؟"

"کیا اِدھر کوئی آیا ہوا ہے؟" اس نے سرسری لہجے میں سوال کیا تھا۔

"ارے نہیں۔ میرا بھائی دوسرے شہر سے آیا ہوا ہے۔ صرف اسی لیے احتیاط کا مشورہ دے رہا ہوں کہ کہیں وہ دوسری لائن پر گفتگو نہ سن لے۔ میں گھر والوں میں نیک نام ہی رہنا چاہتا ہوں۔"

"تم بے فکر رہو۔" اس کا جواب سن کر میں نے سلسلہ منقطع کر دیا۔

"یہ آپ نے بہت اچھا کیا۔" عزرا نے تحسین آمیز لہجے میں کہا۔ "اگر توقیر کا تنظیم سے ذرا بھی تعلق ہے تو آپ کو جتنا ہو سکے محتاط رہنا ہوگا۔ جب وہ ایم ای کی تھری ہینڈرڈ جیسے نازک مواصلاتی آلات تک رسائی رکھ سکتا ہے تو الیکٹرونکس کے چھوٹے موٹے شعبے اختیار کر کے گفتگو سننا یا ریکارڈ کرنا اس کے لیے بائیں ہاتھ کا کھیل ہوگا۔"

"صبح میں آپ کی کال کا انتظار کروں گی۔" مجھے رخصت پر آمادہ پا کر اس نے کہا اور اسی لمحے کرنل زوار زیدی کہیں سے مجھے آوازیں دیتا ہوا وہاں آ موجود ہوا۔

★

راستے میں میرا ذہن اسی گتھی میں الجھا رہا۔ میں اپنے دونوں بھائیوں کی صلاحیتوں سے اتنا مرعوب نہیں تھا کہ انہیں کسی منظم منصوبہ بندی کا اہل سمجھ لیتا لیکن عزرا کی باتیں بھی بے وزن نہیں تھیں۔

میں گھر پہنچا تو توقیر ڈرنکس ٹرالی سمیت ڈرائنگ روم سے خواب گاہ میں منتقل ہو چکا تھا۔ اس نے خواب گاہ میں آرام کرسی سے اٹھے بغیر میرا استقبال کیا۔ اس کی سیاہ عقابی آنکھوں میں خمار کے ڈورے تیر رہے تھے اور تپائی پر ارغوانی رنگ سیال کا بھرا گلاس موجود تھا۔ غالباً وہ میرے چلے جانے کے بعد سے مسلسل ہی پیتا رہا تھا لیکن حیرت کی بات یہ تھی کہ اس کی زبان پر لکنت تھی نہ لہجے میں لڑکھڑاہٹ۔ وہ نہایت سکون کے ساتھ آرام کرسی پر نیم دراز فضا میں دھوئیں کے مرغولے بکھیر رہا تھا۔

بغیر کچھ کہے اس کے حوالے کر کے میں لباس تبدیل کرنے اپنے کمرے میں چلا گیا۔ عجلت میں لباس بدل کر میں تیسرے کمرے میں گیا تو سلطان شاہ نائٹ بلب کی مدھم روشنی میں بستر پر بے حس و حرکت پڑا ہوا نظر آیا۔ میں نے واپس لوٹنے کا ارادہ کیا ہی تھا کہ وہ پہلو بدل کر دھیمی آواز میں مجھے پکار بیٹھا۔

کامیاب نہ ہو سکا بلکہ لمحہ بہ لمحہ وہ کار قریب ہوتی جا رہی تھی۔ جب میں نے اس مجبوری کو محسوس کر لیا تو اپنی گاڑی کی رفتار بھی کم کر دی کہ کہیں تیز رفتاری کے باعث کسی حادثے سے دوچار نہ ہو جاؤں۔

تعاقب میں آنے والی کار کی روشنیاں آناً فاناً میں سر پر آ گئیں۔

"اسے راستہ دے دو۔" سلطان شاہ پُرجوش لہجے میں بولا۔ "وہ اوورٹیک کر کے ہمارا راستہ بلاک کرنے کی فکر میں ہے جیسے ہی برابر میں آئے گا، میں اسے گولیوں پر رکھ لوں گا۔"

وہ ٹھیک سوچ رہا تھا اس وقت یہی سب سے مناسب تھا۔ میرے لیے کوئی انتخاب باقی نہیں رہا تھا، اگر میں اسے آگے نکلنے سے روکنے کی کوشش کرتا تو وہ نہایت آسانی سے فائر کر کے پچھلے ٹائروں کو ناکارہ کر کے مجھے کار روکنے پر مجبور کر سکتا تھا۔

میں نے اپنی کار بائیں طرف ڈالی، پچھلی کار کی روشنیوں کا رخ قدرے تبدیل ہوا اور جونہی وہ سرعت سے میری کار کے برابر میں آئی، مختصر سے وقفے سے میرے کان کے پیچھے دو ہولناک دھماکے ہوئے۔ برابر والی کار کی کھڑکیوں کے شیشے ٹوٹ گئے۔ اس کے ساتھ ہی ایک چیخ بھی گونجی لیکن اس کار کی رفتار کم ہونے کے بجائے یک بیک تیز ہو گئی۔ اس اثنا میں میں یہ تعین کر چکا تھا کہ اس کار میں ایک ہی آدمی موجود تھا۔

میری گاڑی کو اوورٹیک کرنے کے بعد تعاقب کرنے والی کار میرے ہیڈ لیمپس کی زد میں آئی تو میں چونک پڑا۔ قاسم کی سرخ کرولا کو میں اس کے نمبروں سمیت اچھی طرح پہچانتا تھا۔ میرا ذہن الجھ گیا۔

قاسم کو میرے تعاقب کی کیا ضرورت پیش آ گئی تھی؟ کیا معاہدے کی ابتدا ہی میں اس کی نیت میں فتور آ گیا تھا؟

اس وقت صورت حال بالکل ہی بدل چکی تھی۔ قاسم کی کار آگے روانہ ہو چکی تھی اور ہم اس کا تعاقب کر رہے تھے۔ حقیقت یہ تھا کہ فائرنگ کے فوراً بعد کسی نے بھی ہمارا پیچھا کر کے اپنی جان خطرے میں ڈالنے کی حماقت نہیں کی تھی بلکہ جو اکا دکا گاڑیاں اس سمت آ رہی تھیں وہ بھی شاید ذیلی گلیوں میں جا گھسی تھیں اور عقب نما آئینے میں سڑک دور تک صاف نظر آ رہی تھی۔

قاسم کی کرولا کے انجن کی کارکردگی کا مجھے خوب اندازہ تھا کیونکہ ایک بار وہ کار میرے تصرف میں بھی رہ چکی تھی لیکن گولی لگنے کے بعد اس کی رفتار خاصی کم تھی۔ تعاقب کرنے والا فرار ہونا چاہتا تو اس کے لیے راستہ کھلا ہوا تھا پھر آخر اس آنکھ مچولی کا کیا مطلب تھا؟

"وہ پیچھا چھوڑنے پر آمادہ ہے؟" سلطان شاہ کی تشویش زدہ آواز میرے کانوں سے ٹکرائی۔

"یہ قاسم کی کار ہے۔" میں نے اسے آگاہ کیا۔

"اوہ! تو وہ بدمعاش ابھی سے شرارت پر اتر آیا ہے، مجھے تو پہلے ہی اس کی صورت پر تاؤ آ رہا ہے۔ وہ آگے جا رہا ہے تو تم اپنا راستہ کیوں نہیں بدل لیتے؟"

"مجھے کوئی بات کھٹک رہی ہے۔ رفتار کم رکھو، وہ مجھے تعاقب پر اکسا رہا ہے۔ میں دیکھوں گا کہ وہ آخر چاہتا کیا ہے۔"

دونوں گاڑیاں تاریک اسٹیڈیم روڈ پر دوڑتی ہوئی راشد منہاس روڈ پر گھوم گئیں۔ [illegible] سے ذرا آگے اچانک قاسم کی کار رک گئی اور ڈرائیونگ سیٹ پر سے ایک ہیولا نیچے اتر آیا۔

میں نے بے اختیار بریک پیڈل پر پاؤں رکھ دیا کیونکہ اگلی کار سے اترنے والا قاسم بذات خود تھا۔ ہیڈ لیمپس کی روشنی میں وہ ہاتھ اٹھا کر مجھے رکنے کا اشارہ کر رہا تھا۔ دوسرا خالی ہاتھ پہلو میں جھول رہا تھا اور بظاہر اس کی جیبیں بھی خالی نظر آ رہی تھیں۔

"ہوشیار رہنا، کہیں اس میں بھی کوئی چال نہ ہو۔" مجھے کار روکنے پر آمادہ پا کر سلطان شاہ نے وارننگ دی۔

"تم تیار رہو، وہ ذرا بھی چالاکی دکھانے کی کوشش کرے تو بے دریغ گولی مار دینا۔" میں نے سفاک لہجے میں کہا۔

میری کار رکتے ہی قاسم تیر کی طرح برابر والی کھڑکی پر آ گیا تھا اور ہانپتے ہوئے بولا تھا "تم نے میرا شانہ ادھیڑ کر رکھ دیا ہے۔ کیا یہ میری ہمدردی کا بدلہ تھا؟"

اس کا بایاں شانہ واقعی لہولہان تھا کیونکہ گہرے رنگ کی قمیص اس مقام پر خون میں تھتھڑی ہوئی تھی۔

"تمہیں میرا تعاقب کرنے کی کیا ضرورت تھی؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے ترش لہجے میں سوال کیا۔

"اس وقت میرے آدمی تین گاڑیوں میں تمہارے مکان کے گرد منڈلا رہے ہیں۔ وہ تو غنیمت ہوا کہ چھٹی کے وقت میں قریب ہی تھا اور تمہیں نکلتے دیکھ کر میں نے خود تمہارے پیچھے آنے کا فیصلہ کر لیا۔ میں تو موقع پا کر راستے میں تمہیں روکنا چاہ رہا تھا تاکہ تمہیں بدترین خطرات سے خبردار کر سکوں اور تم نے مجھ پر فائر جھونک دیے۔"

میری ریڑھ کی ہڈی میں چیونٹیاں سی رینگنے لگیں۔ اس کے آدمی میرے مکان کی نگرانی کیوں کر رہے تھے، وہ مجھے کن خطرات سے باخبر کرنا چاہ رہا تھا؟

"فائرنگ تک مجھے معلوم ہی نہ ہو سکا کہ کون میرا تعاقب کر رہا ہے، وہ تو جب تمہاری کار سامنے آئی تو مجھے پتا چلا کہ

ہے اور وہ تمہارے بارے میں کوئی چھان بین کرانا چاہتا ہے۔"

"لیکن اسے ٹولنا بھی ہے۔ اسے کیا خبر کہ رخشی کے پاس
...ں ٹھہرا ہوا ہے؟" رخشی نے اعتراض داغ دیا۔

"یہ میرا اندازہ ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ہم لوگوں کے علاوہ بھی
اسے کوئی اطلاعات کا کوئی اور ذریعہ ہو۔" قاسم نے کہا۔ "مجھے پورا
یقین ہے کہ صبح مجھ سے سوال کیا جائے گا کہ زینی زخمی کو لے کر
کہاں گیا تھا؟"

"بلکہ یہ پوچھا جائے گا کہ زینی نے زخمی کو کہاں چھوڑا تھا۔"
...نے مسکراتے ہوئے اس کی تصحیح کی۔

"بالکل۔" قاسم نے میری تائید کرتے ہوئے کہا۔ "اسے جاں
...داخل کرا کے تم سیدھے ہی گھر واپس جاؤ گے۔"

"اب تو سوچ رہا ہوں کہ گھر جانا مناسب بھی ہوگا یا نہیں۔"
میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "ایسا نہ ہو کہ گھر جانے کے ساتھ ہی
ناقابلِ بیان مشکلات کا سلسلہ شروع ہو جائے۔"

"لیکن یہ ہو کیا رہا ہے اور اس کا سبب کیا ہے؟" رخشی نے
مجھ سے سوال کیا۔

"میرا خیال ہے کہ اسے ٹوکا کا کوئی اہم آدمی کراچی میں
موجود ہے۔" میں نے کہا۔

"اوہ! تمہارا اشارہ اپنے مہمان کی طرف تو نہیں ہے۔" قاسم
نے تحیر آمیز لہجے میں دریافت کیا۔

"مجھے اسی پر شبہ ہے۔" میں نے ایمانداری سے کہا۔ "قاسم
کو میرے گھر کی نگرانی پر لگا کر نہ صرف اس کی حفاظت کی جا رہی ہے
بلکہ میرے ملنے جلنے والوں کی فہرست بھی مرتب کی جا رہی ہے۔"

"جس میں کسی عورت کو مرکزی اہمیت حاصل ہے۔" قاسم
نے ڈرامائی انداز میں لقمہ دیا۔

"عورت کا ذکر کہاں سے آ گیا؟" میں نے حیرت سے
سوال کیا۔

"مجھے حکم دیا گیا تھا کہ اگر تمہارے مکان میں کوئی عورت نظر بھی
جائے تو اسے ہر قیمت پر اغوا کر لیا جائے۔" قاسم نے وضاحت
کرتے ہوئے کہا۔ "میں تمہارے پیچھے لگا ہوا ہوں مگر میرے آدمی
اس حکم کی تعمیل کریں گے۔ آخر تمہارے حوالے سے اسے کس
عورت کی تلاش ہے۔"

"ہو سکتا ہے کہ وہ مجھے رخشی کا شریک کار سمجھ رہا ہو۔" میں
نے ان کے ذہنوں کو غلط راہ پر ڈالنے کے لیے عذرا کے بجائے
رخشی کو ملوث کرتے ہوئے کہا۔

"ایسی صورت میں وہ نگرانی اور اغوا کا حکم مجھے ہرگز نہ دیتا
کیونکہ تم میرے اور رخشی کے بارے میں اسے گمراہ کر چکے ہو۔"

"یہی تو اہم نکتہ ہے۔" میں نے پُر خیال لہجے میں کہا۔ "اسے
اب خیال آیا ہوگا کہ کہیں میں شروع ہی سے جھوٹ تو نہیں بول رہا
ہوں۔ رخشی کے ساتھ خود ہمدردی کرتا رہا اور الزام تمہارے
سر رکھ دیا۔"

"خیر یہ سب فضول باتیں ہیں — اصل سنسنی خیز خبر یہ
ہے کہ اسے ٹوکا کا کوئی اہم کارندہ زینی کا مہمان ہے۔ کیوں نہ ہم
بالا ہی بالا اس پر ہاتھ ڈال دیں۔" رخشی نے پُر جوش لہجے میں کہا۔

"ہرگز نہیں۔" میں نے سخت لہجے میں کہا۔ "اس کا بال بھی
بیکا ہوا تو اسے ٹوکا قاسم کی زندگی جہنم بنا دے گا۔"

"لیکن تم نے تو کہا تھا کہ آنے والا تمہارا بھائی ہے جو کسی دوسرے
شہر سے یہاں پہنچا ہے۔" قاسم نے سوال کیا۔ "پھر اب اس پر
شبہات کیوں پیدا ہو رہے ہیں؟"

"یہ حقیقت ہے کہ وہ میرے بھائی کے ہی روپ میں آیا
ہے لیکن بدقسمتی یہ ہے کہ مجھے اپنے بھائی کو دیکھے ہوئے ایک
مدت ہو چکی ہے اور میں اس کو شناخت کرنے سے قاصر ہوں۔"

"تو تم جا کر اسے براہِ راست کیوں نہیں گھیر لیتے؟" قاسم
نے سوال کیا۔ "تقدیر کے سامنے تو رستم بھی بونے لگتے ہیں۔"

"اب مشکل یہ ہے۔ ابھی تک تو محض شبہ ہی ہے۔ اب بھی
ہے۔ اسے تو میرے گرد اپنا جال کس رہا ہے۔ اسے بس کسی پر
شبہ ہو جائے اس کی زندگی کی مہلت ختم ہو جاتی ہے۔ اب تو میرا
سامنے آنا موت کو دعوت دینے کے مترادف ہوگا۔ میں دور رہ
کر ہی مدافعت کر سکوں گا۔"

"یعنی اب اپنے گھر بھی نہیں جاؤ گے؟" سلطان شاہ نے
بے یقینی کے ساتھ سوال کیا۔

"زندگی کی کوئی قیمت نہیں لگائی جا سکتی سلطان شاہ —
مکان تو سیکڑوں بنائے جا سکتے ہیں۔ میری مستقل آمدنی کا ذریعہ
فیکٹری کی صورت میں برقرار ہے۔ میں مہینوں بھی گھر کا رخ نہ
کروں تو میرا کام چلتا رہے گا۔"

"مکان اور فیکٹری کو تباہ بھی کیا جا سکتا ہے۔" رخشی نے
خیال انگیز لہجے میں کہا۔ "زک پہنچانی جو ٹھہری۔"

"میری ایک ایک پائی کا انشورنس ہے۔" میں نے پُر اعتماد
لہجے میں کہا۔ "مجھے مالی طور پر زک پہنچانا مشکل ہے۔"

میں ان سے گفتگو کر رہا تھا لیکن میرے ذہن میں صورتحال
کی بہت مہیب تصویر ابھار رہی تھی۔ رمضان چاچا سے میری
ملاقات فیصلہ کن ثابت ہوئی تھی۔ اس شخص کی گرگ جیسی نے اسے تو
کی نگاہوں میں مجھے جھوٹا ثابت کر دیا تھا اور وہ قطعی کوئی اٹل فیصلہ
کر کے میرے پاس پہنچا تھا لیکن فیصلے پر عمل کرنے سے پہلے وہ

میرے ساتھ بلی اور چوہے کا کھیل کھیل رہا تھا تاکہ مجھے الجھا کر میری وساطت سے غزالہ پر ہاتھ ڈال سکے۔ غزالہ کے سامنے آتے ہی میری باری ختم ہو جاتی اور توقیر کو پہ آخری وار کر گزرتا۔

اس وقت قاسم کا مجھ سے آملنا بہت کارآمد ثابت ہوا ورنہ اس سے پہلے تو میرے ذہن میں صرف شبہات ہی تھے جنہیں قاسم کی کہانی نے یقین میں بدل دیا تھا۔

"اب مجھے کیا کرنا ہے؟ میں ساری رات یہاں نہیں رک سکتا۔" قاسم نے سوال کیا۔

"تمہیں دو کام کرنے ہیں!" میں نے فیصلہ کن لہجے میں کہا۔ "اول تو دلاور خان کے ساتھ سرحدی علاقوں میں جانے کا پروگرام ملتوی کر دو کیونکہ حالات ناموافق ہیں۔ دوم یہ بھول جاؤ کہ میں سلطان شاہ کے ساتھ یہاں مقیم ہوں۔"

"تمہارے بارے میں اسے تو کچھ بتانا ہی ہوگا۔ وہ صبح فون کرے گا مجھے۔"

"کہہ دینا کہ رات بھر مکان سے کوئی کہیں نہیں گیا۔" سلطان شاہ نے کہا۔

قاسم بوجھل انداز میں ہنس دیا۔ "ڈیفنس کے مشتبہ مہمان کو کیوں بھول رہے ہو تم؟ اگر دوسرا لڑکا مخبر ہے تو میرا جھوٹ فوراً پکڑا جائے گا!"

"تم کہہ سکتے ہو کہ ہمیں سول ہسپتال پہنچا کر تم واپس لوٹ گئے تھے۔" میں نے سوچتے ہوئے کہا اور سب ہی نے اس خیال کی پوری طرح تائید کی۔

"خدا کا شکر ہے کہ تمہاری آنکھیں کھل گئیں۔" تحسینی اور قاسم کے رخصت ہونے کے بعد سلطان شاہ گہری سانس لے کر بولا۔ "مجھے تو تمہارا بھائی پہلی ہی نظر میں فراڈ معلوم ہوا تھا۔"

"میں دن ہی میں غائب ہو جاتا لیکن تمہیں اس کے چنگل سے نکالنا ضروری تھا۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔ "میرے روپوش ہوتے ہی تم اس کی جھلاہٹ کا نشانہ بن جاتے اور شاید تمہارا سراغ پانا بھی دشوار ہو جاتا۔"

"ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اب کھلی جنگ شروع ہو گئی ہے۔ کاش میں جلد از جلد تمہارا ساتھ دینے کے قابل ہو سکوں۔"

"ابھی تو ایک اور مشکل پیدا ہو گئی۔ قاسم نے شاید اس پہلو پر غور ہی نہیں کیا ہے۔"

"وہ کیا؟" اس نے اپنی کھوپڑی سہلاتے ہوئے سوال کیا۔

"قاسم کے ساتھ مل کر کام کرنے کا جو سمجھوتہ ہوا ہے، اس میں بنیادی بات یہ ہے کہ اب تنظیم میں اپنی رکنیت سے بھرپور فائدہ اٹھانا ہوگا۔ اگر میں باہر ہو گیا تو وہ مجھے خبردار کیوں رکھے گا؟"

اس کا فون آپ بھی دیکھئے گا۔ وہ اسے قوت کے ساتھ وارننگ کرے گا تو تم اس کی قیمت وصول کرنے کے حقدار ہو گے۔ ورنہ اسے اٹھا کر آزاد علاقے میں لے جاؤں گا۔"

"وہ بعد کی بات ہے۔ ویسے بھی وہ آدمی بے حیثیت غیر اہم ہے۔ میرا ذہن تو اس تنظیم کی بیخ کنی ہے اور شاید اب اس کا وقت آ پہنچا ہے۔"

***

اگلی صبح سب سے پہلے میں نے گاڑی سے گلو خلاصی حاصل کی اور اسے کھاراور کے علاقے میں ایک جگہ چھوڑ دیا۔ کار کی وجہ سے شہر میں کہیں بھی مجھے آسانی سے پہچانا جا سکتا تھا۔

ایک کال آفس سے جہانگیر کو فون کیا تو میری آواز پہچانتے ہی وہ بوکھلائے ہوئے انداز میں شروع ہو گیا۔ رات کے تین بجے اسے توقیر نے گہری نیند سے بیدار کر کے فون پر میری تلاش کا حکم دیا تھا اور وہ بیچارہ نیند کی جھونک میں فون کرنے کے بجائے خود ہی میرے گھر دوڑا چلا گیا تھا جہاں توقیر نے خشمناک تیوروں کے ساتھ اس کا استقبال کیا۔ گھر میں عجیب سا ماحول تھا۔ اتنی رات گئے ملازمین ڈرائنگ روم میں توقیر کے سامنے موجود تھے اور وہ ان سے میرے ایک ایک لمحے کے بارے میں معلوم کرنے کی ناکام کوشش کر رہا تھا۔

توقیر جہانگیر کے لیے اجنبی تھا لیکن اس کے تحکمانہ طرز گفتگو کی وجہ سے جہانگیر اس سے گفتگو کو طول دینے کی جرأت نہ کر سکا اور واپس آ گیا۔ واپسی میں سارے راستے اس کا تعاقب کیا گیا اور پانچ بجے دوبارہ اسے توقیر کی کال آئی۔ میرا اسسٹنٹ ذہنی طور پر سخت برہم تھا۔

جہانگیر نے مجھ سے اس بارے میں بہت سے سوالات کرنے چاہے۔ مجھے اپنے گھر آنے کی دعوت دی۔ میں نے شکریہ ادا کیا لیکن میں نے اسے سنگین خطرات کے حوالے سے مختصر سی ہدایت کر دی کہ میرے فون کا تذکرہ اپنی ذات تک ہی محدود رکھے۔ پھر میں نے سرسری انداز میں غزالہ کو بھی حالات سے آگاہ کر دیا۔ تفصیلات میں جائے بغیر میں نے صرف اس قدر بتایا کہ ہمیں جانب کر میں نے اپنی قیام گاہ کو خیرباد کہہ دیا تھا اور کچھ اس کی علاج گاہ کے ایک کمرے میں رہائش اختیار کر لی تھی۔ وہ مصر ہوئی کہ چند دن خدمت میں اس کے گھر پر گزار دوں لیکن بمشکل تمام میں نے اسے اپنا ہم نوا بنا ہی لیا۔

ان دونوں اہم کاموں سے فارغ ہو کر میں نے اپنے گھر کا نمبر ملایا تو دوسری طرف سے اپنے ایک ملازم کی بدحواس آواز سنائی دی۔ چند گھنٹوں کے اعصابی تناؤ میں توقیر نے شاید ان

میں تھا جسے وہ ٹیک دوبارہ اختیار شدہ دیکھ سکتا تھا لیکن پھر مجھے خود پہ جبر کرنا پڑا۔ توقیر اسے گویا اس کے کسی بے جگر مرکاری سے میری کھلی جنگ کا آغاز ہو چکا تھا۔ اور اس جنگ میں ایک ایک لمحہ قیمتی تھا جسے میں رحمت کے سوگ میں گنوا کر مزید دشواریاں مول لے سکتا تھا۔

رحمت کا تعلق انسانوں کی اس قبیل سے تھا جس کے خمیر میں وفا کا عنصر فراوانی کے ساتھ موجود ہوتا ہے۔ ایسے لوگ جس در سے اپنی روزی کماتے ہیں اس کے تحفظ کے لیے جان بھی دینے کو آمادہ رہتے ہیں اور جذبے کی شدت بسا اوقات اتنی بڑھ جاتی ہے کہ وہ مالک سے زیادہ وفادار نظر آتے ہیں۔

رحمت کے ساتھ بھی یہی کچھ ہوا تھا۔ اس سے فون پر بات ہوئی تو میں نے اسے اپنی ضرورت کا سامان لے کر گھر سے نکل جانے کی اجازت دے دی تھی۔ اس وقت توقیر بھی مکان پر نہیں تھا۔ رحمت بابا کے لیے زندگی بھر کی خدمت کا صلہ لینے اور پھر کسی بے نام راستے پر نکل جانے کا سنہرا موقع موجود تھا۔ لیکن اس نے برا وقت آنے پر پیٹھ پھیر کر چھوڑنی گوارا نہیں کی تھی جس پر وہ برسوں سے اچھا وقت گزارتا آیا تھا۔ شاید دو ٹکے کے ملازموں نے اس کھلی چھوٹ سے فائدہ اٹھایا تھا مگر رحمت بابا میرے گھر کا نگہبان بن کر وہیں ٹکا رہا۔

توقیر سیاہ گاڑی میں گھر سے چلا گیا پھر شاید واپس لوٹا ہوگا اور اس نے رحمت بابا کو اپنی جھنجھلاہٹ آمیز زیادتیوں کا نشانہ بنایا ہوگا۔ پھر پولیس کی کارروائی کا آغاز ہوا۔ فضا میں بارود کی دھماکوں کی بو پھیل گئی لیکن رحمت بابا نے گھر کو لاوارث چھوڑ کر بھاگ جانا گوارا نہیں کیا۔ اور آخر کار توقیر گھر میں پیٹرول چھڑک کر آگ کے شعلوں اور دھوئیں کی آڑ میں وہاں سے فرار ہو گیا۔

رحمت بابا شاید آگ میں گھرا اپنی جان سے بے پروا ہو کر بھی شعلوں سے لڑتا رہا۔ مالک کے اثاثوں کو بچانے کی تگ و دو میں اس نے اپنی جان کی پونجی بھی گنوا دی۔

رحمت بابا سے میرا لہو کا رشتہ نہیں تھا اور وہ میرے مال و متاع کے لیے اپنی جان تک قربان کر بیٹھا تھا۔ اور جن سے میرا لہو کا قریب ترین رشتہ تھا وہ اپنے مال کے لیے روز ازل ہی سے میری جان کے دشمن ہو رہے تھے۔ رشتوں کا کھیل بھی کس قدر عجیب ہوتا ہے۔ یکسر ناقابل فہم اور ناقابل یقین سا۔

رحمت بابا سے مجھے یہ تو معلوم ہو ہی چکا تھا کہ توقیر کے نام سے میرے گھر میں ٹھہرا ہوا شخص [illegible] بار بار فون کرتا رہا تھا کبھی اپنی اصل آواز میں یا کبھی بنتے ہوئے لب و لہجہ میں۔ اس سے یہ صاف ظاہر تھا کہ وہ توقیر ہی ہو یا دوسرا ہو مگر اسے تو

ضرور تھا۔

لے کر شخص نفیس شہر میں موجود تھا اسے معلوم ہو چکا تھا کہ میں نے اپنی غیر حاضری کے بارے میں جھوٹ بولا تھا۔ جب ظاہر ہی پاس کے ستارے گردش میں آنے ہوئے تھے آریانیچ میں تھیں لاہور ہی میں مقیم تھا... اسے شبہ ہو چکا تھا کہ لاہور ہی میں لڑکی نے ایشین سنڈیکیٹ لمیٹڈ کے دفتر میں ملازمت حاصل کرنے کی کوشش کی تھی وہ میری منگیتر فوزالحق اور معلق اس پہ ہاتھ ڈالنے کے لیے اسے کھیل کو طول دینا پڑا اور جب مجھے تو وہ جب چاہتا ممکن تھا اس زمانے میں اس کے چنگل سے بچ نکلنے میں کامیاب ہو جاتا تھا لیکن وہ خود میری ٹوہ میں لگا ہوا تھا۔ اس نے قاسم اور اس کے آدمیوں کو میرے خلاف سرگرم کیا ہوا تھا۔ وہ تو غنیمت تھا کہ اس کھیل کی ابتدا سے پہلے ہی قاسم سے میرا سمجھوتہ ہو چکا تھا ورنہ وہ مجھے بے خبری میں کہیں بھی چھاپ سکتا تھا مگر سوال یہی تھا کہ قاسم سے میرا جو کچھ سمجھوتہ ہوا اس کی بنیاد یہی تھی کہ تنظیم میں مجھے ایک خاص مقام حاصل تھا اور مجھے اس مقام سے فائدہ اٹھاتے ہوئے باہمی مفاد کے لیے کام کرنا تھا۔ لیکن اب یک بیک اسے توصیف سے میرا تعلق ختم ہو گیا تھا جس کے نتیجے میں میرا نام تنظیم کے غداروں کی فہرست میں آ گیا تھا۔ ایسی صورت میں میرے لیے قاسم سے کیے ہوئے معاہدے کے مطابق اپنا کردار انجام دینا ناممکن تھا۔ واقعی ہنگامے میں قاسم کو یہ سوچنے کی مہلت نہ مل سکی تھی لیکن کبھی نہ کبھی وہ ان حقائق کا اندازہ لگا سکتا تھا اور یہ بھی کہ وہ خود میری جگہ لینے کے شوق میں میری گردن تک پہنچ جاتا۔ میرا قلع قمع کر کے وہ نہ صرف اپنی ذاتی کدورتوں کا حساب بے باق کر سکتا تھا بلکہ فوری طور پر سلسلے کا منظور نظر بھی بن سکتا تھا اس طرح وہ میری مدد کے بغیر تنظیم میں رہتے ہوئے خود بخود خاصا آگے بڑھ سکتا تھا۔

اچانک کمرے کے دروازے پر دستک ہوئی اور شہزادہ کی نیند اچٹ گئی۔ وہ کچھ نہ سمجھنے والے انداز میں اپنی خمار آلود آنکھیں جھپکاتے ہوئے میری طرف دیکھنے لگا۔ اسی اثنا میں بے تابانہ انداز میں دوبارہ دستک دی گئی اور میں جھپٹ کر دروازے کے قریب جا پہنچا۔

"کون ہے؟" میں نے جیب میں موجود پستول کے دستے پر اپنی گرفت مضبوط کرتے ہوئے سوال کیا۔

"دروازہ کھولو" باہر سے قاسم کی گھبرائی ہوئی آواز سنائی دی اور میں نے دھڑکتے دل کے ساتھ دروازہ کھول دیا۔ قاسم زور لگا کر یوں اندر گھس آیا جیسے تعاقب سے کسی گینڈے نے ٹکر رسید کی ہو۔

"کیا ہو گیا؟ اس قدر بوکھلائے ہوئے کیوں ہو؟" میں نے

اٹھے اپنے اصولوں پہ سوچتے ہوئے سوال کیا۔
"دروازہ بند کر کے اندر سے بولٹ کر دو۔" اس نے سنبھلتے ہوئے بے چینی کے ساتھ کہا۔
میں دیکھ چکا تھا کہ اس کے دونوں ہاتھ خالی تھے لہٰذا فوراً ہی دروازہ بند کر دیا۔ واپس پلٹا تو وہ کرسی میں دھنسا خالی خالی نظروں سے اخبار کی طرف دیکھے جا رہا تھا۔
"یہ سب کیا ہو رہا ہے؟ تم نے بہت بڑی غلطی کا ارتکاب کیا ہے۔" میرے متوجہ ہونے پر اس نے وحشت زدہ لہجے میں کہا۔
"جو ہو رہا ہے تمہارے سامنے ہی ہے۔ میری کس غلطی کا حوالہ دے رہے ہو؟" میں نے پُراعتماد مسکراہٹ کے ساتھ ٹھہرے ہوئے لہجے میں کہا۔
"تمہارے گھر کون ٹھہرا ہوا تھا؟" اس نے پوچھا۔
"میرا بھائی! میں تمہیں پہلے ہی بتا چکا تھا۔" میں نے پُرسکون انداز میں کہا۔
"تم غلط کہہ رہے ہو..... وہ بذاتِ خود لے ڈوبی تھا۔" اس نے بے یقینی کے ساتھ کہا۔

"ہو سکتا ہے۔" میں نے لاپروائی سے کہا۔ "لے ڈوبی تو جیسا کوئی انسان ہی ہے، کوئی آسمانی مخلوق تو نہیں ہے۔ ویسے تمہیں یہ خیال کیوں کر پیدا ہوا؟"
"کل رات میں نے اس کا پیچھا کیا تھا۔" وہ کھوئی کھوئی آواز میں بولا جیسے کسی ڈراؤنے خواب کا ذکر کر رہا ہو۔ "میں اپنے آدمیوں سمیت تمہارے گھر کی نگرانی کر رہا تھا کہ رات گئے جہانگیر اپنی سیاہ ٹینٹ ریلنٹ کار میں وہاں پہنچا۔ چند منٹ بعد وہ واپس روانہ ہوا تو میں نے اس کا پیچھا شروع کر دیا۔ کہرے اور ٹریفک کی بتیوں کے باعث مجھے معلوم ہی نہ ہو سکا کہ کار میں اور کون بیٹھا تھا۔ جہانگیر سیدھا جیوا ہاؤز پہنچا۔ وہاں سے تقریباً گھنٹے بعد اس کی واپسی ہوئی تو راستے میں گاڑی کے آتے جاتے ہوئے شیشے میں سے لے ڈوبی کی ایک ہی جھلک دیکھ سکا۔ وہ سر سے پیر تک سیاہ پوش تھا۔ اس نے دور ہی سے تحکمانہ اور ناقابلِ یقین انداز میں ہاتھ ہلایا تھا۔ مجھے واپسی کا اشارہ کیا اور میں نے سیاہ کار کا تعاقب ترک کر دیا اور واپس تمہارے گھر پہنچا۔ وہاں رات پھر وہ نہ دکھائی دیا، نہ پُراسرار سیاہ پوش نظر آیا۔ پھر رات ہی میں کسی وقت پولیس کی بھاری نفری آ گئی۔ پولیس کی گاڑیاں دیکھتے ہی میں نے اپنے آدمیوں سمیت پسپائی اختیار کر لی۔ ہم اس علاقے سے نکلنے بھی نہ پائے تھے کہ پہلی بار فضا اسٹین گن کے فائروں سے گونج اٹھی پھر یک بیک دھماکوں کا شور گونجنے لگا۔ شاید تمہارے مکان سے مزاحمت میں اسٹین گن چلائی گئی تھی۔ اس کے جواب میں پولیس والوں نے دستی بموں کا استعمال شروع کر دیا۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ جب مکان میں کوئی نہیں تھا تو مزاحمت کس نے شروع کی؟"
"تم نے یہ کیسے سمجھ لیا کہ جہانگیر کی کار میں لے ڈوبی تھا؟" میں نے سوال کیا۔
"صبح پانچ بجے اس نے مجھے فون کیا تھا اور اس بات پہ شاباش دی تھی کہ میں نے عقل مندی سے اسے پہچان کر حکم کی تعمیل کر ڈالی ورنہ وہ فائر کر کے میری گاڑی کے ٹائر پھاڑ دینے کا ارادہ کر چکا تھا۔"

"اس کا مطلب یہ ہوا کہ وہ شروع ہی سے تعاقب سے باخبر تھا۔" میں نے کہا۔ "یہ نکتہ قابلِ غور ہے کہ پہلے تو وہ تمہیں اپنے پیچھے لگا کر جیوا ہاؤز تک لے گیا مگر واپسی میں تعاقب کرنے سے تمہیں روک دیا۔"

"ہاں۔ یہ بات تو واقعی اہم ہے۔" وہ بڑبڑایا۔ "میں نے اس پہ غور ہی نہیں کیا تھا۔"
"چاہیے تو جہانگیر سے معلوم کر سکتے تھے کہ وہ کب اور کہاں اس نے سیاہ پوش کو کہاں اتارا تھا؟"
"اس کے فون کی گھنٹی بج رہی ہے لیکن دوسری طرف سے کوئی جواب نہیں مل رہا۔"

"ایسا ہونا ناممکن ہے۔ بیوی کے علاوہ اس کے ملازم بھی گھر پہ ہی ہوتے ہیں۔" میں نے تردد آمیز لہجے میں کہا، پھر اس سے سوال کیا۔ "صبح اس نے خود ہی اپنی کراچی میں موجودگی کا ذکر کیا تھا؟"
"ہاں! ابتدا اسی بات سے ہوئی تھی۔ پھر تمہارے اور سلطان شاہ کے بارے میں دریافت کیا تھا۔ میں نے ڈرتے ڈرتے اسے تم دونوں کے صحیح سلامت پہنچنے کی کہانی سنا دی..... جانتے ہو تازہ ہدایات کیا ہیں؟"

میں غیر معمولی دلچسپی کا اظہار کیے بغیر استفسار طلب نگاہوں سے اس کی طرف دیکھتا رہا۔
"ہر قیمت پہ تمہیں اغوا کر کے جیوا ہاؤز میں بند کرنا ہے، مزاحمت کی صورت میں بے دریغ تشدد کی کھلی چھوٹ ہے۔" وہ میری طرف جھک کر رازدارانہ لہجے میں بولا۔

"پھر کیا ارادہ ہے تمہارا؟" سلطان شاہ نے پہلی بار زبان کھولی۔ ناصر نے بری طرح چونک کر اس کی طرف دیکھا جیسے اب تک اس کی وہاں موجودگی سے بے خبر رہا ہو۔ پھر میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے بولا۔ "سمجھ میں نہیں آتا کہ کیا کروں۔ اب بتاؤ کہ لے ڈوبی اچانک تمہارے

گھر میں کیسے گھس آیا؟"

"وہ واقعی میرا بھائی ہے۔" میں نے قاسم سے چال چلنے کا فیصلہ کرتے ہوئے دو ٹوک لہجے میں کہا۔ "وہ بھائی بن کر میرے گھر ٹھہرا تھا لیکن اپنی گفتگو کے باعث میری نگاہوں میں مشکوک ہو گیا تھا۔ اسے شبہ ہے کہ میں رخشی کے بارے میں کوئی اہم بات چھپا رہا ہوں۔ اس نے گھما پھرا کر مجھ سے کئی ٹیڑھے سوالات کیے۔"

قاسم کا چہرہ اتر گیا۔ "تم نے رخشی کے معاملے میں شروع ہی سے پے در پے غلطیوں کا ارتکاب کیا ہے۔ جب تک وہ رخشی کو یا بہ سلاسل اپنے سامنے نہ دیکھ لے گا اسے نہیں چھوڑے گا۔" اس نے کہا۔

"اور اس چکر میں اس نے بلی چوہے کا کھیل شروع کرا دیا ہے۔" میں نے آگے جھک کر اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈالتے ہوئے کہا۔ "سیٹی بج چکی ہے۔ اب جو چوکنا ہوگا وہ جیت جائے گا۔"

"کیا مطلب؟" اس نے چونک کر سوال کیا۔

"وہ رخشی کی تلاش میں ہے شاید اس بارے میں تم بھی اس کی نگاہوں میں مشکوک ہو۔ وہ سمجھتا ہے کہ میں رخشی کی نشان دہی کر سکتا ہوں لہٰذا اس نے تمہیں میری تلاش پر مامور کر دیا ہے۔ تمہیں اپنی خفیہ موجودگی سے بھی باخبر کر دیا ہے تاکہ تمہارا جذبۂ وفاداری جوش میں آ جائے اور تم مجھے اس کا قیدی بنوانے میں سر دھڑ کی بازی لگا دو۔ تمہارے ہاتھوں یہ چوٹ کھانے کے بعد جب لا محالہ سب کچھ اگل بیٹھوں گا اور یوں تم خود زیر عتاب آ جاؤ گے۔"

"میں اس حد تک تو کریدا نہیں لا سکتا تھا لیکن مجھے بھی شبہ تھا، وہ خود تمہارے خفیہ مقیم تھا نگرانی کے باعث مجھے معلوم ہے کہ تم دونوں بلکہ تینوں ایک وقت اسی چھت کے نیچے مقیم تھے۔ وہ چاہے تو خود بھی تمہیں گھیر سکتا ہے۔"

"یہ کام وہ تمہارے ہاتھوں انجام دلانا چاہتا ہے۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔ "تاکہ میرے دل میں تمہارے لیے نفرت کے جذبات کو ہوا مل سکے۔"

"کیا تمہیں پہلے سے معلوم تھا کہ یہ تمہارا بھائی ہے؟" اس نے پوچھا۔

"مبہم سا شبہ تھا جو یقین میں کبھی نہ بدل سکا۔" میں نے صفائی سے جھوٹ بولتے ہوئے کہا۔ "عملی زندگی میں اس نے اپنی ذات پر کئی ذہنی اور جسمانی پرت ایسا لبادہ اوڑھا ہوا ہے کہ اس پر لٹیرے کا شبہ کرنا محال ہے۔"

"تمہارا مکان بھی ادھیڑ دیا گیا ہے۔" اس نے قدرے توقف کے بعد کہا۔ "وہاں اس بنگلے کے چاروں طرف آگ لگی تھی کوشش کے باوجود کچھ نہ بچایا جا سکا۔ اصل مجرم پولیس کے ہاتھ نہ آ سکا لیکن

سے ایک ادھ جلی لاش برآمد ہوئی ہے۔ اب پولیس لامحالہ تمہارا رخ کرے گی۔"

یہ ایک ایسی الجھن تھی جس کے بارے میں میں نے سوچا بھی نہیں تھا۔ روپوش رہتا تو ... لے لڑکی کا شفاخانی کاروائی سے بچاؤ کا امکان موجود تھا لیکن پولیس کی مشتبہ فہرست میں میرا نام مشتبہ افراد کے خانے میں درج ہو جاتا۔ پولیس مکان کے حوالے سے میری پلاسٹک فیکٹری تک جا پہنچتی اور پھر میرے لیے نئی دشواریاں اضافہ اور اگر ان دشواریوں کے سدباب کے لیے میں پولیس کے سامنے آ جاتا تو ... بھی مجھ سے بے خبری میں مجھ پر ہاتھ ڈال سکتا تھا۔ میں نے قاسم کے سامنے اپنی کسی کمزوری کا اعتراف نامناسب سمجھتے ہوئے بات ٹال دی۔

"جو ہوگا دیکھا جائے گا۔ پولیس میرے لیے کوئی مسئلہ نہیں ہے۔"

"لیکن پولیس اچانک ہی تمہارے مکان پر کیسے پہنچ گئی، یقینی طور پر کسی دشمن نے لے لڑکے کے خلاف مخبری کی ہوگی ورنہ یہ نوبت ہی نہ آتی۔" اس کا لہجہ استفہامیہ تھا۔

"خبروں میں تو ایک قاتل اور اسمگلر کی نشاندہی کا تذکرہ ہے۔ محکمے نے تفصیلات شاید جاری ہی نہیں کیں۔" میں نے دھیمے لہجے میں کہا اور وہ پُرخیال انداز میں سر ہلانے لگا۔

"یہ بھی تو ہو سکتا ہے کہ مخبری تمہارے خلاف ہوئی ہو۔ میرا اندازہ ہے کہ وہ چھاپہ خود تمہارے ہاتھوں بھی سرزد ہو سکتا ہے کہ اور تم مشتبہات کے اسمگلر سے ہی ایسے سودا گر ضرور رہو۔"

میں دل ہی دل میں اس کی کم فہمی پر ہنس دیا۔ میں اسے کیسے بتاتا کہ مخبری کرنے والا میں خود ہی تھا۔ البتہ میں نے اتنی احتیاط ضرور کی تھی کہ پولیس کو مجرم کا نام نہیں بتایا تھا۔

"تمہارا اندازہ درست ہے۔" میں نے اس کی حوصلہ افزائی کرتے ہوئے کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ ساری مہم میرے خلاف ہی ہو اور بدقسمتی سے لے لڑکا اس کی زد میں آ گیا ہو۔"

"پھر اب میں کیا کروں؟" قاسم نے الجھن آمیز لہجے میں کہا۔

"شہر کے پورے زور و شور سے مجھے تلاش کرتے رہو۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ مجھے پکڑنے میں کامیاب ہو ہی جاؤ لیکن یہ یاد رکھنا کہ ہمارے درمیان باہمی تعاون کا ایک معاہدہ وجود میں آ چکا ہے۔"

"کیسا معاہدہ؟" اس نے حیرانگی سے کہا۔ "میری دانست میں تو اب حالات یکسر بدل چکے ہیں۔ تم نے تنظیم میں اپنا مقام کھو دیا ہے۔ اب کس طرح ہمارے ساتھ چل سکتے ہو؟"

"خطرہ میرا خود سامنے ہی آ گیا تھا لیکن میرے ذہن میں ... کا تو ڑ موجود تھا۔ اس کا مطلب ہے کہ تم اسے لڑے سے ملی ہوئی بلکہ

پر عمل کرنے پر آمادہ ہو۔"

"اب مجھے حکم کی تعمیل کرنی چاہیے۔" اس نے متفکرانہ انداز کے ساتھ کہا۔ "لیکن تمہاری آزادی سے میری سلامتی بھی وابستہ ہو گئی ہے۔ تجسّد کے نتیجے میں فرید کے خلاف خاصا زہر اگل سکتے ہیں لہٰذا میں تمہیں چھوٹ دینے پر مجبور ہوں لیکن کام احمد شفیع کی تقسیم کے مطابق تمہارا کوئی تعلق نہ ہوگا۔ وہ میرا اور جہانگیر کا بھی معاملہ ہوگا۔"

"تم رخشی کو بھول رہے ہو۔ اس کی سلامتی کو تم معمولی نفع کی تقسیم پر قربان نہیں کر سکو گے۔"

"میں اس کی طرف سے بے فکر ہوں۔ وہ رات ہی یہاں سے نکل کر کسی محفوظ مقام پر منتقل ہو چکی ہے۔ اب تم اس کا سایہ بھی نہ پا سکو گے۔" اس نے انکشاف کرتے ہوئے پُراعتماد لہجے میں کہا۔ "اب میرے اور تمہارے درمیان توازن لانے کی واحد شرط یہی ہے کہ تم رخشی اور میرے تعلقات کے بارے میں زبان بند رکھو گے اور میں تمہیں نظرانداز کرتا رہوں گا۔ جس دن تمہاری ذات سے رخشی کو کوئی زک پہنچی میں پوری قوت کے ساتھ تمہارے مقابل آ جاؤں گا!"

مجھے اپنے حلق میں تلخی کا سا احساس ہونے لگا۔ اس وقت میں قاسم سے اپنی شرائط منوانے سے قاصر تھا۔ لیکن میرے لیے یہی ایک سہولت کافی تھی کہ وہ فرید کے حکم کے باوجود مجھے رعایت دینے پر آمادہ تھا۔

"بس یہی ایک خطرہ ہے تمہاری۔" میں نے پُراعتماد لہجے میں سوال کیا۔ پھر اس کے جواب کا انتظار کیے بغیر کہا۔ "اس کا میں احترام کروں گا لیکن میرے بغیر تم جہانگیر کو شریک نہ کر سکو گے۔"

"خوش فہمی ہے تمہاری۔" وہ طنزیہ انداز میں ہنسا۔ "جب تک فرید کے آدمی تھے اور بات تھی اب تو شاید وہ تم سے کھلے بندوں ملنا بھی گوارا نہیں کرے گا۔ میں نے اسے تو کو دور سے دیکھا ہے لیکن جہانگیر کسی سعادت مند ڈرائیور کی طرح اسے شہر میں لیے گھوم رہا تھا۔ اسے تو نے اُسے تمہاری طرف سے چوکنا کر دیا ہوگا۔ وقت آنے پر سب دیکھ لیا جائے گا۔"

"کاش اس نے تمہیں زندہ چھوڑنے کا حکم نہ دیا ہوتا تو اب تک ایک ہی گولی کافی ہوتی۔ تم سچے راز سینے میں لیے منوں مٹی کے نیچے سو جاتے اور سے تمہاری کارکردگی پر فی الفور مجھے تمہارا خالی کیا ہوا منصب سونپ دیتا۔" اس نے حسرت بھرے لیکن بے خوف لہجے میں کہا۔ اور میرا خون کنپٹیوں میں ٹھوکریں مارنے لگا۔

"اسے کے حکم کو بھول جاؤ اور اپنے دل کی حسرت نکالنے کی کوشش کر دیکھو۔ انجام تمہیں جاگتی آنکھوں دیکھنا نصیب نہ ہو سکے گا۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔

"ماشاءاللہ ہاتھ بھی نہ لگاؤں گا تم کو۔ ٹھوکروں سے اڑا کے رکھ دوں گا۔" سلطان شاہ غضبناک لہجے میں بولا۔

قاسم اچانک ہی ہنس پڑا۔ "تم دونوں تو سنجیدہ ہی ہو گئے۔ وہ تو مذاق کی بات تھی۔ اب یہ بتاؤ کہ تمہارا ٹھکانا کہاں ہے گا؟ گھر تو اس قابل نہیں رہا تھا۔"

"فی الحال اسی عمارت کو ٹھکانہ سمجھیں گے۔ سلطان شاہ کی دیکھ بھال بھی ہوتی رہے گی۔" میں نے اضطراری طور پر ہاتھ لیے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔

"ٹھیک ہے کسی وقت موقع نکال کر ملنے آؤں گا لیکن تم ذرا محتاط رہنا۔ اسے تو جب تک شہر میں ہے، باہر نکلنے سے گریز ہی کرنا ورنہ مارے جاؤ گے بے موت۔ تمہارے بارے میں بات کرتے ہوئے وہ کسی کٹکھنے کتے کی طرح غرا رہا تھا۔"

"میں اپنا تحفظ کر سکتا ہوں۔ تم بے فکر رہو۔" میں نے خوش دلی کے ساتھ کہا اور وہ کرسی سے اٹھ گیا۔ اس کے جاتے ہی سلطان شاہ بستر سے اتر پڑا۔ "کیا فیصلہ کیا تم نے؟"

"قاسم بدنیت آدمی ہے۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "عقل مندی کا تقاضہ یہ ہے کہ ہم پہلی فرصت میں ٹھکانا چھوڑ دیں۔ اس کی نیت بدلتے دیر نہیں لگے گی۔"

"میرا بھی یہی اندازہ تھا۔ اسے ابھی سے فرید کے منصب کے خواب آنا شروع ہو گئے ہیں۔ سب سے بڑی خرابی یہ ہے کہ وہ رخشی کو یہاں سے نکال کے لے گیا ہے۔"

"فیصلہ تو بہت سہل نظر آ رہا ہے لیکن اس پر عمل کرنا اتنا آسان نہیں ہوگا۔" اس نے متفکرانہ لہجے میں کہا۔ "اگر اس کی نیت میں فتور ہے تو پھر اس کے آدمی ہمارے استقبال کے لیے تیار ہوں گے۔"

"کیوں نہ ہسپتال کے عملے سے مدد لی جائے۔" اس نے خیال ظاہر کیا۔

"یہ سمجھ لو کہ ابھی قاسم کا گھر دوست ہے۔ قاسم کے آدمی اگر موجود ہوئے تو ہسپتال کے احاطے سے باہر ہی ہوں گے۔ احاطے میں کئی ایمبولینس گاڑیاں میں نے دیکھی تھیں۔ ان ہی میں سے کوئی لے بھاگیں گے... تم یہ بتاؤ کہ اپنے قدموں پر چل سکو گے؟"

"چل تو میں پہلے بھی سکتا تھا لیکن اب بہت افاقہ ہے۔ یہاں کا علاج بہت موثر معلوم ہوتا ہے۔" بولتے بولتے وہ چونک پڑا۔ "لیکن ہم جائیں گے کہاں؟"

"ٹھکانا میرے ذہن میں ہے۔ تم بس دیکھتے جاؤ۔"

چند ثانیوں بعد میں سلطان شاہ کو سہارا دے کر کمرے سے باہر برآمدے میں لے آیا تاکہ ہسپتال کے عملے کو ہم پر کوئی شبہ نہ ہو۔ میری ہدایت پر سلطان شاہ نے زندگی سے اکتانے

ہوئے کسی مریض کی سی اداکاری شروع کر دی تھی۔

ہمیں دیکھتے ہی ڈیوٹی کاؤنٹر سے کرخت صورت والا ایک میل نرس ہماری طرف لپکا تھا: "ارے... رے! آپ مریض کو کہاں لیے جا رہے ہیں؟"

"بستر پر پڑے پڑے اکتا گیا ہے۔" میں نے کسی پیدائشی تیمار دار کی طرح مغموم لہجے میں کہا۔ "تھوڑی دیر لان میں گھومے گا تو طبیعت بہل جائے گی۔"

اس وقت میری رسٹ واچ آٹھ بجا رہی تھی۔ اور ڈیوٹی کاؤنٹر سے ملحقہ کمرے میں عملے کی کثرت اور چہل پہل سے اندازہ ہو رہا تھا کہ اس وقت شاید ڈیوٹی تبدیل ہو رہی تھی۔ لہٰذا کسی نے ہم پر زیادہ توجہ دینے کی ضرورت محسوس نہیں کی۔ اور ہم بآسانی عمارت سے باہر نکل آئے۔

احاطے میں تین ایمبولینس گاڑیاں موجود تھیں۔ ان میں سے ایک میں ڈرائیور اپنی نشست پر براجمان اخبار پڑھ رہا تھا۔ میں سیدھا اس کے قریب جا پہنچا۔

"زحمت دو تو ذرا ہمیں سڑک تک چھوڑ دو جہاں سے ٹیکسی مل سکے۔" میں نے عاجزانہ لہجے میں کہا۔

"ٹیکسی کیوں؟" اس نے نگاہیں اٹھا کر سلطان شاہ کا جائزہ لیتے ہوئے کہا: "اندر سے پرچہ بنوا لو گھر ہی چھوڑ آؤں گا۔ تمہارے مریض کی حالت خراب نظر آ رہی ہے؟"

"یہی تو مشکل ہے۔" میں نے کہا: "اندر ڈیوٹی بدل رہی ہے اور اسے بیٹھنا محال ہو رہا ہے۔"

اس نے غصیلے لہجے میں ڈیوٹی بدلنے والوں کو ایک ثقیل گالی دی اور اخبار سیٹ پر ڈال کر نیچے اتر آیا: "کہاں جانا ہے؟ مجھے بتاؤ میں ایک منٹ میں پرچی لے کر آتا ہوں۔"

اس اثنا میں میں اگنیشن میں لگی ہوئی چابی دیکھ چکا تھا اور میں نے تہیہ کر لیا تھا کہ اگر ڈرائیور نے چابی ساتھ لے جانے کی کوشش کی تو میں اس سے چابی چھین لوں گا۔ لیکن وہ بیچارا خدمت خلق کا مارا میری زبان سے عزیز آباد کا نام سنتے ہی چابی چھوڑ چھاڑ کر تیر کی طرح عمارت کے داخلی دروازے کی طرف لپک لیا۔

سلطان شاہ ایک پچھلی نشست پر جا بیٹھا اور میں نے ڈرائیونگ سیٹ سنبھال لی۔ ایمبولینس کا انجن خفیف سی ہچکی لے کر بیدار ہوا اور میں گاڑی برق رفتاری سے احاطے سے باہر نکال لایا۔ مجھے ڈر تھا کہیں دوسری گاڑی میں ہمیں پکڑنے کی کوشش نہ کی جائے لہٰذا راستوں کا تعین کیا تھا اور تیزی سے مختلف پیچ در پیچ گلیوں میں گھستا چلا گیا۔ جب چند منٹ بعد بھی عقب نما شیشے میں سیدان صاف نظر آتا رہا تو میں ایمبولینس بڑی

سڑک پر نکال لایا۔

اگلا مسئلہ خاصا گمبھیر تھا کہ ایمبولینس سے کہاں جان چھڑائی جائے؟ ایسے جہاں بھی روکتا، سلطان شاہ ہر ایک کی توجہ کا مرکز بن جاتا کہ [illegible] سر راہ چھوڑ کر مریض کے لیے سواری کی تلاش کیوں کی جا رہی ہے۔ سلطان شاہ بھی اس وقت [illegible] ہوا [illegible] میری تشویش سے آگاہ ہوتے ہی اس نے پٹیاں کھول ڈالیں۔ اسی اثنا میں مجھے ایک تجویز سوجھ گئی۔ میں نے ایمبولینس جناح اسپتال کے راستے پر ڈال دی۔

اسپتال کے احاطے میں داخل ہو کر میں نے ایمبولینس عمارت کے عقب میں ایکسرے کے شعبے کے قریب چھوڑ دی اور سلطان شاہ سمیت عمارت سے گزر کر سامنے نکل آیا۔

اسپتال میں بھانت بھانت کے مریضوں کا ہجوم تھا جو سلطان شاہ سے کہیں زیادہ ابتر حالت میں تھے لہٰذا کسی نے بھی ہم پر توجہ نہیں دی۔ سیڑھیاں اترتے ہی مریضوں سے خالی ہونے والی ایک ٹیکسی مل گئی اور میں نے ڈرائیور کو بلا تامل کرنل ذوالفقار زیدی کے مکان کا پتا بتا دیا۔

پھاٹک غزالہ کے باپ نے خود ہی کھولا تھا۔ اپنے دروازے پر مجھے ٹیکسی ڈرائیور کو ادائیگی کرتے دیکھ کر وہ حیران رہ گیا: "ارے... تم ٹیکسی سے آئے ہو؟ گاڑی کیا ہوئی تمہاری؟"

"ایک حادثے میں تباہ ہو گئی۔ میرا ملازم اسی سے زخمی ہوا تھا۔" میں نے بل ادا کر کے جلدی سے اندر داخل ہوتے ہوئے کہا۔

"مگر دوسری کار بھی تو تھی تمہارے پاس؟" اس نے نیلی اوور والی کار کے حوالے سے دریافت کیا۔ اس کے نزدیک ایک کار کی تباہی اور اس حادثے میں سلطان شاہ کے زخمی ہونے سے زیادہ قابل تشویش یہ امر تھا کہ میں ٹیکسی میں وہاں پہنچا تھا۔

"وہ چوری ہو گئی۔" میں نے اس سے پیچھا چھڑانے کی نیت سے کہا۔

"او ہو!" وہ پھاٹک بند کرتے کرتے حیرت سے اچھل پڑا: "کار چوری ہو گئی اور تم اس قدر مطمئن ہو جیسے کچھ ہوا ہی نہیں۔ اس کی بازیابی کے لیے کیا کیا تم نے؟"

"گمشدگی کی رپورٹ درج کرادی۔ کار انشورڈ تھی۔ دس پندرہ دن میں انشورنس کمپنی سے پوری کلیم کی رقم مل جائے گی۔ فی الحال مجھے پورے سکون اور تخلیے کی ضرورت ہے۔" میں نے قدرے ناخوشگوار لہجے میں کہا اور وہ سر کو جنبش دے کر رہ گیا۔

"یہ تو وہی نوکر ہے نا تمہارا جو تمہارے اور غزالہ کے ساتھ لاہور گیا تھا۔" خاموشی کے ساتھ چلتے چلتے سلطان شاہ کو پہچان کر وہ پھر بول پڑا۔

"ذرا نہیں یہ میرا دوست راست ہے کرنل صاحب؟"
میں نے اس کے توہین آمیز تبصرے پر اپنا غصہ برداشت کرتے ہوئے خشک لہجے میں کہا۔ "بلکہ آپ اسے دوست بھی سمجھ سکتے ہیں میرا جیسا۔"
"ہاں... ہاں.... ایک ہی بات ہے۔" وہ میرے لہجے کی چبھن محسوس کیے بغیر منہ بنا کر بولا۔ "اب وہ نوابی زمانہ لد گیا نوید میاں! جب نوکروں کو مصاحب، درباری اور دربان کہا جاتا تھا۔ آج کل یہ سب نہیں چلتا۔" غنیمت یہ ہوا کہ عمران نے چونک کر خود ہی موضوع بدل دیا۔ "ارے آج اتنی صبح کیسے ادھر نکلے؟"
"کچھ مسائل میں الجھ گیا ہوں۔" میں نے ڈرائنگ روم میں داخل ہوتے ہوئے نرمی سے کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ دو چار روز کے لیے آپ ہی کے گھر ڈیرا ڈالنا پڑ جائے۔"
"کیسی باتیں کرتے ہو۔ شوق سے رہو۔ تمہارے لیے کا کمرہ ٹھیک کرا دیتا ہوں۔ یہ سرونٹ کوارٹر میں رہ لے گا۔ وہاں سے وزٹ کا جھنجھٹ نہیں ہوگا۔"
میں اندر ہی اندر کھول کر رہ گیا۔ کرنل تو دار تربیتی انگریز دور کے زمانے کا تربیت یافتہ افسر تھا اور کسی بھی قیمت پر طبقاتی امتیاز کو فراموش کرنے کے لیے تیار نہیں تھا یا شاید وہ فرق اس کے لاشعور سے چپک کر رہ گیا تھا۔ میری بار بار کی وضاحت کے باوجود وہ سلطان شاہ کو میرے برابر کی حیثیت میں قبول کرنے پر آمادہ نہیں تھا۔ مجھے محسوس ہونے لگا کہ دو چار روز کے قیام میں کرنل، سلطان شاہ کو اپنے رویے سے اتنا مشتعل نہ کر دے کہ وہ بدتمیزی پر اتر آئے۔
لیکن سلطان شاہ بہت سمجھدار آدمی تھا۔ اس نے میرے چہرے پر شدید قسم کی ناگواری کے اثرات بھانپ لیے تھے اور بات سنبھالنے کے لیے فوراً ہی بول دے بیٹھا۔ "کوئی فرق نہیں پڑتا۔ سرونٹ کوارٹر کی صفائی میں وقت بھی تو میں باہر ہی کوئی جگہ بنا لوں گا۔ تم دونوں میری فکر نہ کرو۔"
شاید میں خود بھی عزالہ کے گھر میں سلطان شاہ کو اپنے ساتھ اندر ٹھہرانا... لیکن کرنل جس طرح بار بار سلطان شاہ کو اس کی حیثیت جتا رہا تھا وہ انداز مجھے گراں گزر رہا تھا۔ اس نے خود زبان کھولی تو میں لاتعلقانہ انداز میں صوفے میں گر گیا۔
اسی وقت عزالہ بھی ڈرائنگ روم میں آ پہنچی اور مجھے سلطان شاہ کے ہمراہ یوں بیٹھا دیکھ کر حیران رہ گئی۔ اسے دیکھتے ہی کرنل تو دار خاموشی کے ساتھ اندر چلا گیا۔
"کیسی گزری؟ آرام سے گزری؟" اس کے چہرے پر تجسس کی جھلکیاں تھیں۔ دیکھ کر میں نے جلدی سے کہا۔ "پہلے چائے ناشتے کا بندوبست کرا دو۔"

وہ کچھ کہے بغیر مسکراتی ہوئی واپس لوٹ گئی۔
میں سلطان شاہ کو وہیں بیٹھے رہنے کا اشارہ کر کے راہداری میں رکھے ہوئے فون کی طرف بڑھ گیا۔ اس وقت میری رسٹ واچ صبح کے ساڑھے نو بجا رہی تھی جب کہ پلاسٹک فیکٹری میں عام طور پر آٹھ بجے سے کام شروع ہو جاتا تھا۔
"سر، صبح سویرے فیکٹری کھلنے سے پہلے کوئی توقیر صاحب آپ سے ملنے آئے تھے۔" میری آواز پہچانتے ہی سیکرٹری نے بتایا۔ "ہم لوگوں کے آنے تک وہ باہر ہی گاڑی میں بیٹھے رہے، پھر پندرہ بیس منٹ اندر بھی انتظار کیا۔ جاتے ہوئے پیغام چھوڑا ہے کہ آپ پہلی فرصت میں ان سے مل لیں۔"
"توقیر صاحب؟" میں نے پرخیال لہجے میں دہرایا۔ "حلیہ کیا تھا ان کا؟"
جواب میں اس نے جو حلیہ بتایا وہ سو فیصد توقیر ہی پر صادق آتا تھا۔ مجھے حیرت ہوئی کہ اس نے کس بوتے پر اس دیدہ دلیری کا مظاہرہ کیا تھا؟
"سر، عجلت میں اپنا بریف کیس بھی بھول گئے۔" وہ کہہ رہی تھی۔ "اس کا کیا کیا جائے؟"
"بریف کیس؟" بے ساختہ میرے منہ سے سرسراتی ہوئی آواز نکلی اور دوران خون یک بیک تیز ہو گیا۔ "اسے ہاتھ تو نہیں لگایا کسی نے؟"
"نہیں... نہیں سر!" میرے وحشت زدہ لہجے پر وہ بوکھلا گئی۔ "میں نے اسے اپنے پاس رکھ لیا ہے... لل... لیکن اسے کھولنے کی کوشش نہیں کی۔"
"لائن متین صاحب کو دے دو اور اپنا کمرہ فوراً چھوڑ دو۔" میری آواز ہیجان آمیز ہو گئی تھی۔ مجھے اندازہ تھا کہ توقیر نے وہ بریف کیس وہاں دیدہ دانستہ چھوڑا ہوگا۔ بریف کیس کے معاملے میں تعلیم کی ہولناک تکنیک سے میں ذاتی طور پر واقف تھا۔ خود میری تحویل میں ایک ایسا بارودی بریف کیس رہ چکا تھا، جسے کھولنے میں ذرا سی بے احتیاطی بربادی کا سبب بن سکتی تھی۔
متین میرا نائب تھا اور ادھیڑ عمر کلرک تھا۔ لائن پر اس کی فوراً تشویش زدہ آواز ابھری تھی۔ "السلام علیکم سر! آپ خیریت سے تو ہیں نا؟"
"میں خیریت سے ہوں۔ تھوڑی دیر پہلے ایک ملاقاتی کوئی بریف کیس بھول گیا ہے۔ قدرے احتیاط سے اس سے کان لگا کر دیکھو کہ کوئی آواز تو نہیں آ رہی؟ اسے کھولنے کی ہرگز کوشش مت کرنا۔"
"ہاں، اس میں سے ٹک ٹک کی بہت مدھم سی آواز آ رہی ہے۔" چند ثانیوں کے سکوت کے بعد اس کی کانپتی ہوئی آواز ریسیور پر ابھری۔ "اور.... اور شاید آج کے اخبار میں....."

نے کہا: "بظاہر کوئی بلیک میلر ہے۔ تین دن قبل فون کر کے
جولاکر رپ طلب کیے تھے جس کا کوئی جواز نہیں تھا۔ میرے
انکار پر اس نے بس اسی قدر کہا تھا کر دو روز میں معلوم ہو جائے
گا۔ نام نہاد کی گی اور دوسرے کا روبار تک ہر طرف بربادی کی بساط بچھی
نظر آنے لگی۔"
"لیکن اخبارات میں تو کسی قاتل اور اسمگلر کے حوالے سے
خبر شائع ہوئی ہے سر!" اس کا لہجہ حیرت آمیز تھا۔
"فی الحال میری عقل ماؤف ہو کر رہ گئی ہے۔ فریدی
جانب سے پولیس میں رپورٹ درج کرا دو۔ موقع ملتے ہی میں اعلیٰ
حکام سے خود مل لوں گا۔ جیسے کے فیکٹری پہ پولیس کے مسلح
گارڈ لگوا دو لیکن رپورٹ میں بریف کیس کا ذکر نہ کرنا۔"
"بریف کیس کا معاملہ تو میری ذات تک محدود ہے لیکن
جہاں وہ پھینکا جانے گا، وہاں اگر کوئی شدید دھماکا ہوا تو
فیکٹری میں بات ضرور پہنچے گی۔ ویسے بھی لوگ بریف کیس کو یوں
پھینک لئے جانے پر چہ میگوئیاں کر رہے ہیں۔"
"پھر بر تقدیر بھی جا دو بنا اس طرح پولیس گا مدد آسانی سے
مل جائے گی۔ فیکٹری میں لئے چوکیداروں کی تعداد بھی بڑھا دو
کوئی بھی مشکوک آدمی نظر آئے تو بے دریغ گولی چلا دیں۔ اور ہاں:
فریدی کا نام بتانے کی کوئی ضرورت نہیں۔"
"آپ فکر نہ کریں۔ میں سب معاملات سنبھال لوں گا لیکن
ضرورت پڑنے پر آپ سے کہاں رابطہ ہو سکے گا؟"
"میں شہر ہی میں ہوں لیکن ٹھکانے بدلتا رہوں گا، تم فکر
نہ کرو۔ میں خود ہی روزانہ ضروریات کر لیا کروں گا۔" یہ کہہ کر میں نے
سلسلہ منقطع کر دیا۔
ریسیور رکھ کر مڑا تو عزالہ ناشتے کی ٹرالی لیے دروازے کی
چوکھٹ پر کھڑی شاید میری گفتگو سن رہی تھی۔ اس کے چہرے پر
سنجیدگی اور تشویش کے سائے لرزاں تھے۔
"مجھے پہلے ہی اندازہ ہو گیا تھا کہ کوئی بڑی گڑبڑ ہے ورنہ
آپ ہمارے گھر کا رخ ہرگز نہیں کرتے۔"
"دوری طرح پہ یہی ایک محفوظ ٹھکانا دکھائی دیا تھا شہر میں
لہٰذا آنکھیں بند کر کے ادھر ہو لیا۔" میں نے ذرا شگفتہ موڈ میں
داخل ہونے ہوئے کہا۔ وہ ٹرالی دھکیلتی ہوئی میرے ساتھ
چلی آئی تھی۔
"یہ بلیک میلر کا چکر کہاں سے آ گیا؟" اس نے سوال کیا۔
"معروف تعلق ہے۔" میں نے بے پروائی سے کہا: "کل رات
فریدی فون کر کے سامنے آ گیا، وہ خود ہی آ لے ڈوبے!" ناشتے کے
دوران میں نے اسے اختصار کے ساتھ پچھلے واقعات سے
آگاہ کر دیا۔

"اوہ تو وہ اخبار میں آپ ہی کے مکان کی خبر شائع
ہوئی ہے؟" اس نے حیرت سے پوچھا۔
"ہاں۔" میں نے ہنستے ہوئے اعتراف کیا۔ "وہ تو غنیمت
ہے کہ کرنل صاحب نے میرا گھر نہیں دیکھا تھا ورنہ وہ اس قدر
سوالات کرتے کہ میرے ہاتھ پاؤں پھول جاتے۔"
"اچھا نہیں بتایا آپ نے؟"
"تم بھی ذکر نہ کرنا۔" میں نے جلدی سے کہا۔ "ایسا نہ ہو
کہ میرے بارے میں ان کی رائے خراب ہو جائے۔"
"اب میرا باہر نکلنا خطرناک ثابت ہو گا۔ آپ کی اطلاعات
گھر پہنچے ہیں۔ میرا اب کیا حکمت عملی اختیار کریں گے؟"
"میرے سامنے دو کام سب سے اہم ہیں۔" میں نے
چائے کی پیالی خالی کرتے ہوئے کہا۔ "سب سے پہلے پولیس
کے کسی اعلیٰ عہدیدار سے مل کر اپنی پوزیشن کی وضاحت کرنی
ہے۔ ایسا نہ ہو کر روپوشی میں پولیس بھی میرے وارنٹ جاری
کرا دے۔ اس کے بعد جہانگیر سے ملنا ہو گا۔"
"اس قصے کو یہیں دفن کیوں نہیں کر دیتے؟"
"تو فریدی مجھے زندہ دفن کر دے گا۔ کسی باغی کو زندہ
چھوڑنا اس کی سرشت کے خلاف ہے۔"
"آپ کو پورا یقین ہے کہ آپ کے گھر مصیبت ڈالنے والا آپ
کا سوتیلا بھائی تھا؟"
"رمضان بابا کے حوالے سے اور کون ہو سکتا ہے؟
اسے یہ کیسے معلوم ہوا کہ لاہور کے پرانے محلے میں میری رمضان
بابا سے ملاقات ہوئی تھی۔ ابھی تک تو میں ساری مہم منشیات
فروشی کے خلاف چلا رہا تھا مگر اب اس میں ذاتی عنصر بھی
شامل ہو گیا ہے۔ سوتیلے بھائیوں نے مجھے جیتے جی ختم کرنے
کی ہر ممکن کوشش کر لی تھی لیکن میں اپنے بابا عمران نما ستقبل بتانے
میں کامیاب ہو گیا تو اب وہ کیوں میرے پیچھے پڑے ہوئے ہیں؟"
"اس سے بھی اہم بات یہ ہے کہ تم اتفاقاً ان کے لیے کام
کرتے رہے تھے یا انھوں نے دانستہ تمھیں اپنا شکار بنایا تھا۔"
سلطان شاہ نے پہلی بار زبان کھولی۔ "اگر دوسری بات درست
ہے تو تم سے قطع تعلق کرنے کے باوجود انھوں نے تم پر کڑی
نگاہ رکھی تھی۔ مجھے تو یہ اپنے ہی قبائل کا قصہ نظر آتا ہے۔ بہادر شاہ
کے پیچھے چھپے ہیں انتقام کی کہانیاں بکھری ہوئی ملیں گی۔
انتقام بہت عجیب اور حیوانی جذبہ ہے جس طرح شیر برے ہوئے
جانور پر نہیں ٹوٹتا بلکہ زندہ شکار کو زیر کرتا ہے اسی طرح
بہت سے انسانوں میں یہ حیوانی جذبہ ہوتا ہے۔ انھیں کمزور
دشمن سے انتقام لینے میں مزا نہیں آتا۔ وہ برسوں ان کے پیچھے
پیچھے چھپ کر لینے کا انتظار کرتے ہیں۔ بعض اوقات تو خود نے

سہارا دے کر پریشان چھوڑ جاتے ہیں اور جب طاقت اور خوشحالی کے نشے میں وہ سرشار ہوتا ہے تو گھات لگا کر اس کا قصہ تمام کر دیتے ہیں۔"

"نہیں سلطان شاہ۔ میری صدی کا انسان ایسا درندہ نہیں ہو سکتا۔" خواجہ صبوری نے کربناک بے قراری کے ساتھ کہا۔ "جس ماحول میں انتقام اس حد تک رچ بس جائے وہاں انسان رہ ہی نہیں سکتا۔ وہ دہشت سے گھٹ کر مر جائے گا۔"

"میں نے اپنی آنکھوں سے یہ کھیل دیکھے ہیں بابا جی۔" وہ عارفانہ مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔ "اکبر زئی اور نوا خیل کے دو خاندانوں میں برسوں پرانی دشمنی تھی۔ آخری خون اکبر زئی کے ایک نوجوان کا ہوا تھا۔ وہ لوگ گھات میں رہے اور نوا خیل والے کسی نہ کسی ندی میں آ کر ایک ایک کر کے مرتے چلے گئے۔ اس گھرانے میں ایک نو سال کا بچہ ہی باقی بچ سکا۔ اکبر خیل والے کتے بندوں کی طرح پھرتے تھے کہ وہ اس یتیم لاوارث کو اس وقت تک نہیں چھیڑیں گے جب تک اس کی چار دیواری میں اس کی لاش پر نوحہ اور بین کرنے والیاں آباد نہ ہو جائیں۔ انہوں نے پورے تیس برس انتظار کیا بابا جی! اور تیس برس بعد جب وہ دو بیویوں کا شوہر اور آٹھ بچوں کا باپ ہو چکا تھا تو انہوں نے اپنے دشمن کو گھوڑی سے نیچے گرا کر چٹانوں میں ذبح کر دیا...
کہا نا تمہیں [illegible] یہ تیس برس پرانا قصہ ہے۔"

"بے شک ایسا ہوا ہوگا۔" میں نے کہا۔ "لیکن مجھ سے اب وہ کس بات کا انتقام لینا چاہتے ہیں... میرے باپ نے کوئی جاگیر تو نہیں چھوڑی تھی جو میں نے ہتھیا لی ہو۔"

پھر کرنل زیدی کے آ جانے سے یہ گفتگو کا سلسلہ وہیں منقطع ہو گیا اور ہم تینوں وہاں سے اٹھ گئے۔

"کہاں جا رہے ہو؟" کرنل زیدی نے [illegible] ہوٹل کے [illegible] اور میرے شانے پر ہاتھ مار کر سوال کیا۔

"صرف ٹیسٹ کوارٹر صاف کرائیں گے۔" میں نے خلیقانہ مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "یہ زخمی ہے، اسے آرام کی ضرورت ہے۔"

وہ مجھے شانے پر ہاتھ رکھے ایک گوشے میں لیتا چلا گیا پھر میرے کان میں رازدارانہ لہجے میں بولا۔ "دیکھو! انسانوں اور اپنے خدمت گاروں کے لیے دل میں ہمدردانہ جذبات رکھنا بہت اچھی بات ہے لیکن اس کا بے جا اظہار ڈسپلن کے بنیادی اصولوں کے خلاف ہے۔ ملازم سرکشی بھی اختیار کر سکتے ہیں۔"

"میرے پاس نہ ملازموں کی جماعت ہے کرنل صاحب! اور نہ میں کوئی کمان دار ہوں۔ ملازم ہو کہ غلام وہ دوست یا ہمدرد جو بھی کہہ لیں یہی ایک ہے میرے ساتھ۔ سرکش ہوتا ہے تو ہو جائے۔ میں اس کے نخرے بھی اٹھا لوں گا۔" میں نے اس کی جاگیردارانہ ذہنیت سے بیزار ہو کے کہا۔

"خیر! یہ تمہارا ذاتی معاملہ ہے۔ میں اس میں دخل نہیں دیتا۔" اس نے میرے تیور بھانپ کر فوراً ہی پسپائی اختیار کر لی۔ "لیکن یہ بتاؤ کہ معاملہ کیا ہے؟ مجھے دال میں کچھ کالا نظر آ رہا ہے۔"

"ایک پرانی دشمنی رنگ دکھا رہی ہے۔ آپ فکر نہ کریں۔ دو چار دن میں سب ٹھیک کر لوں گا۔"

"کون ہے تمہارا دشمن؟ مجھے بتاؤ تو میں اس کا [illegible] بنا جاؤں گا۔" وہ ایک دم غصے میں آ گیا۔

"ابھی تک وہ سامنے نہیں آیا۔ بس قیاس ہی ہے۔ یقین ہوتے ہی آپ سے مشورہ ضرور کروں گا۔ اکیلا رہ کر تو میں کچھ نہیں کر سکوں گا۔" اس سے پیچھا چھڑانے کی نیت سے میں نے نرمی سے کہا اور فخر سے اس کا سینہ پھول گیا۔

آئینے میں اپنی صورت دیکھ کر میں خود ہی چونک پڑا تھا۔ بال باریک ترشوانے کے بعد میں نے اپنے سیاہ بالوں کی رنگت بادامی کرنے کے لیے [illegible] کا خضاب استعمال کیا جس نے میرے خدوخال ہی بدل کر رکھ دیے تھے پھر سنہرے فریم اور سفید شیشوں والی عینک لگانے کے بعد میں پاکستانی کے بجائے کسی غیر ملکی یونیورسٹی کا پروفیسر نظر آنے لگا تھا۔ لیکن میرا وہ حلیہ بھی کوتوالی کے دروازے پر کھڑے پہرہ دار سنتری کو متاثر نہ کر سکا۔ اس نے [illegible] کرخت لہجے میں مجھے سیڑھیوں پر ہی روک لیا۔

"کس سے ملنا ہے تمہیں؟" اس نے مشکوک نگاہوں سے میرا جائزہ لیتے ہوئے سوال کیا۔

"ایس پی صاحب سے ملنا ہے۔" میں نے متانت کے ساتھ جواب دیا۔

"کس کی پرچی لائے ہو؟" اس نے قدرے [illegible] سنبھالتے ہوئے لہجہ نرم کر لیا۔ شاید سفارشیوں کا خوف خاصے تجربے کے بعد [illegible] مزاج میں شامل ہوا تھا۔

"[illegible]" میں نے عقل سے کام لیتے ہوئے کہا۔ "آخر مجھے ہی کیوں روک کر کھڑے ہو گئے ہو اور لوگ بھی تو بلا تکلف اندر جا رہے ہیں۔"

"ہم یہاں ہر ایک کی نہیں مشکوک آدمیوں کی دیکھ بھال کے لیے کھڑے کیے گئے ہیں۔ آج کل شہر میں دہشت گرد آئے ہوئے ہیں۔ تم ان کے ساتھی تو نہیں ہو؟"

"یہ ایس پی صاحب ہی بتا سکیں گے۔" میں [illegible] اس کی کج خلقی اختیار کرتے دیکھ کر مجھے مجبوراً جھوٹ کا سہارا لینا پڑا اور میرا حربہ کام کر گیا۔

اس نے ایڑیاں بجائے بغیر پھرتی سے دونوں پاؤں ملا کر مجھے سیلوٹ مارا پھر مسکراتے ہوئے بولا۔ "ایسا تھا تو پہلے ہی بتاتا تھا صاحب جی! اندر جا کر سیدھے ہاتھ مڑ جائیں وہیں صاحب کا دفتر ہے۔"

تھوڑے انتظار کے بعد ایس پی کے دفتر میں باریابی کی اجازت مل سکی۔ صرف اتنا تھا کہ میں نے باہر والوں کو اپنی ملاقات کا مقصد بتانے سے صاف انکار کر دیا تھا۔ لیکن اندر نسبتاً جوان سال پولیس افسر کے تپاک رویے سے دوچار ہوتے ہی انتظار کی ساری کوفت زائل ہو گئی۔

"میں سوسائٹی کے علاقے میں ہونے والی پولیس ریڈ کے سلسلے میں حاضر ہوا تھا۔" میں نے کرسی پر بیٹھتے ہی مطلب کی بات چھیڑ دی۔

"آپ کا نام بتا؟" اس نے فوراً ہی پیڈ اپنے آگے سرکا کر قلم سنبھال لیا اور میں نے بلا تامل مطلوبہ کوائف دہرا دیے۔

"اوہ۔ تو اس مکان میں آپ ہی رہتے ہیں؟" اس نے چباتے ہی ہونٹ سکوڑ کر کہا اور مجھے خوشی ہوئی کہ پولیس کے اعلیٰ افسران شہر میں ہونے والی اہم وارداتوں کے بارے میں بعض باتیں زبانی بھی یاد رکھتے ہیں۔

"جی ہاں۔ وہ مکان میری ہی ملکیت ہے۔" میں نے دیکھا کہ اس نے میرے بولنے سے قبل ہی میز پر رکھے ہوئے فون کا سوئچ آن کر دیا تھا مگر میں نے اپنی بات جاری رکھی۔ "شہر میں میری ایک پلاسٹک فیکٹری ہے جسے میں نے برسوں کی محنت کے بعد کسی مقام پر پہنچایا ہے۔ مجھے یاد نہیں کہ اس ساری مدت میں کسی سے میری چپقلش ہوئی ہو لیکن تین دن قبل میری حیرانی کی انتہا نہ رہی جب کسی نامعلوم آدمی نے مجھے گھر پر فون کر کے چھ لاکھ روپے کا مطالبہ کیا۔ میرے انکار پر اس نے دھمکی دی تھی کہ دو دن میں مطلوبہ رقم فراہم نہ کی گئی تو میرا مکان اور کاروبار تباہ کر دیا جائے گا۔ میں نے اس کال کو کوئی اہمیت نہیں دی لیکن کل میری عدم موجودگی میں میرے مکان پر ایک خوفناک دھماکا ہوا جس میں نہ صرف میرا سامان اثاثہ جل کر راکھ ہو گیا بلکہ میرا ایک پرانا خدمت گار بھی ہلاک ہو گیا۔ پھر آج صبح سویرے ایک نامعلوم ملاقاتی میری فیکٹری پہنچا اور تھوڑے سے انتظار کے بعد لفافہ میرا اپنا بریف کیس بھول کر چلا گیا۔ بعد کیا مجھ نے تو خود ہی تو بریف کیس سے کسی گھڑی کی ٹک ٹک سنائی دے رہی تھی۔ تاہم بم کا خطرہ محسوس کرتے ہی وہ بریف کیس بلدیہ کی حدود کے قریب پھنکوا دیا گیا۔ میری کل رات سے حالت ابتر تھی اور میں خوفزدہ تھا۔ میں نے اپنے آدمیوں کو پولیس سے رجوع کرنے کی ہدایت کر دی تھی لیکن خود شہر میں چھپتا پھر رہا تھا۔ میرا دشمن نادیدہ ہے وہ جب پولیس کو مدعو کر کے میرے

مکان کو خاکستر میں تبدیل کر سکتا ہے تو مجھے ٹھکانے لگانا اس کے لیے بہت آسان ہوگا۔"

"وہ شاید آپ کو نقصان نہ پہنچائے۔" وہ بغور میری طرف دیکھتے ہوئے بولا۔ "آپ کا زندہ رہنا اس کے لیے سودمند ہوگا۔ ایسی رقم ہے جو وہ آپ کو خوفزدہ کر کے وصول کرنا چاہتا ہے۔ بریف کیس دس بج کر دو منٹ پر ہماری پولیس کے ویرانے میں ایک دھماکے سے پھٹ گیا تھا۔ فوجی ماہرین اس کے ٹکڑوں کا تجزیہ کر رہے ہیں۔ دھماکا بے حد طاقتور تھا اور خیال ہے کہ اس میں آتشگیر مادہ بھرا ہوا تھا۔ ویرانے کے بجائے وہ بم فیکٹری میں پھٹتا ہوتا تو آگ پر قابو پانا دشوار ہو جاتا۔"

"اوہ خدا!" میں نے دونوں ہاتھوں سے سر تھام لیا۔ "یہ کیا ہو رہا ہے؟"

"اتنی آسانی سے سمجھ میں نہیں آئے گا۔" ایس پی کا لہجہ طنزیہ محسوس کر کے میں چونک پڑا۔ "یہ بتاؤ کہ اپنے سر کے بالوں کا رنگ کب تبدیل کیا ہے؟" مجھے حیرت تھی کہ بالوں کے رنگ کی تبدیلی کا اندازہ اس نے کیسے لگا لیا۔

"آج صبح۔" میں نے حیرت اور بے چارگی کے ساتھ کہا۔ "یہ عینک بھی آج صبح ہی خریدی ہے تاکہ وہ پہلی نظر میں مجھے نہ پہچان سکے ورنہ میں تو شہر کی بھری پری سڑکوں پر بھی خود کو تنہا محسوس کر رہا ہوں۔"

"تمہاری فیکٹری کے کسی افسر نے تھانے میں رپورٹ درج کرائی تھی۔ ابتدائی کے بعد وہ واپس چلا گیا لیکن ہماری پوری ٹیم دھماکے کے بعد وہ پولیس کی تحویل میں ہے کیونکہ تمہارے بارے میں وہ کوئی تسلی بخش جواب نہیں دے سکا۔ تم روپوشی کے بجائے براہ راست پولیس سے رجوع کرتے تو شاید خاصی دشواریوں سے بچ جاتے۔"

"دشواریاں؟" میں نے حیرت سے دہرایا۔ "میں تباہ ہو گیا ہوں کل رات سے حواس باختہ تھا۔ میں تو یہی فیصلہ نہیں کر پا رہا کہ اب کہاں پناہ لوں، وہ کہیں بھی مجھ پر ہاتھ ڈال سکتا ہے؟"

"اسی لیے بالوں کو رنگتے ہوئے یہ بھول گئے کہ تمہارے ہاتھوں اور چہرے کے بالوں کے گہرے سیاہ رنگ میں کہیں بھی سرخی کی جھلک نہیں ہے۔ ہمارے نقطۂ نظر سے تمہاری کہانی مضبوط ضرور ہے لیکن قابل قبول نہیں ہے۔ تمہارا مکان پورے اسباب سمیت بیمہ شدہ تھا۔ تمہارا تو ذرا بھی نقصان نہیں ہوگا۔ سارا بوجھ انشورنس کمپنی کو اٹھانا ہوگا۔"

"معاوضہ ہی سب کچھ نہیں ہوتا جناب!" میں نے اپنی گھبراہٹ پر قابو پاتے ہوئے کہا۔ "مکان کی بے شمار چیزوں سے مجھے جذباتی لگاؤ تھا۔ مجھ سے عافیت کا احساس چھن چکا ہے۔ اس ذہنی

سے باقی محسن کے ساتھ بیٹھا ہوا تھا۔ ہم دونوں نے بھی ایک دوسرے کو دیکھا تھا لیکن آپس میں بالکل انجان بن گئے تھے۔ اب اگر قاسم کو وہ ملاقات یاد آ گئی تو وہ محسن سے مل کر با آسانی یہ معلوم کر سکتا کہ میں کسی مریض کے علاج کے سلسلے میں آیا تھا، اس کے بعد وہ فوری طور پر میرے اور کامران کے تعلق کا سراغ لگانے لگا کیونکہ میں نے کامران کو اپنے گھر کے سامنے سے داخل کیا تھا۔ کرنل صاحب کے نام اور پتے سے رجسٹر کرایا تھا۔"

"اوہ۔۔۔ اس کا مطلب تو یہ ہوا کہ جو بھی کامران کی عیادت یا دیکھ بھال کے لیے جائے گا، وہ قاسم یا اس کے آدمیوں کی نگاہوں میں آ سکتا ہے۔" اس کی تشویش زدہ آواز ابھری۔

"یہ عارضی احتیاط ہے۔" میں نے اسے دلاسا دیا۔ "چند دنوں میں معاملات صاف ہو جائیں گے۔ جہانگیر سے گفتگو یا ملاقات کے بعد ہی میں کسی نتیجے تک پہنچ سکوں گا۔"

"میں انتظار کروں گی۔ کوشش کر کے رات جلد لگا ہی لیں۔"

"گاڑی کی وجہ سے ڈیڈی کو پریشانی تو نہیں ہو رہی؟"

"کوئی پریشانی نہیں ہے۔۔۔ آپ کی ضرورت اس وقت مقدم ہے۔"

پھر میں نے اس نمبر پر فون کیا جہاں جہانگیر کی بیوی گئی ہوئی تھی۔ جہانگیر کے بارے میں استفسار پر مجھے انتظار کرنے کے لیے کہا گیا اور چند ہی ثانیوں بعد سلمیٰ کی زندگی سے بھرپور آواز ریسیور میں گونج اٹھی۔

"ڈاکٹر شہی بول رہا ہوں۔۔۔"

"لو ہو۔۔۔ آج تو بڑا مبارک دن ہے کہ آپ کی آواز سنائی دے رہی ہے۔" میرا نام سنتے ہی وہ بات کاٹ کر چہکنے لگی۔ "آج کل کہاں غائب ہیں آپ؟"

"اسی شہر میں رہ رہا ہوں۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔

"گھر آنا کیوں چھوڑ رہا ہے۔ سال کے دو مہینوں میں ایک آپ ہی سے میں دل کی کچھ باتیں کر لیتی تھی اور بوجھ ہلکا ہو جاتا تھا، کیا مجھ سے کچھ ناراض ہو گئے ہیں؟"

میں نے ڈھیلے پن سے ہنس دیا۔ "بھلا آپ سے کیوں ناراض ہونے لگا، میرا بس چلے تو روز ہی آپ کے گھر کے چکر لگاؤں لیکن جہانگیر سے محتاط رہتا ہوں۔ آپ کے معاملے میں وہ بہت زود حس ہے۔ کسی دن کوئی تلخ بات کہہ بیٹھا تو ہماری برسوں کی دوستی جاتی رہے گی۔"

"آپ بڑے پیارے ہیں۔" اس کے لہجے میں بے لفظی سے زیادہ خوشی پوشیدہ تھی۔

"جسے قدرت نے دست خاص سے بنایا ہو اسے میں کیا

جا سکوں گا۔" میں نے ایک سوچے سمجھے منصوبے کے تحت نبیلہ کی حوصلہ افزائی کرتے ہوئے کہا۔ "کیا جہانگیر ابھی تک نہیں آیا ادھر؟"

"شاید نفسے کی رنگین کسی گھٹنے کے گلے میں بانہیں ڈالے بیٹھے ہوں گے۔" اس کی آواز تلخ ہو گئی۔ "نا معلوم مجھ سے کیوں دور دور بھاگتے ہیں۔ میں اتنی بری تو نہیں ہوں۔"

"اچھے یا برے کی بات نہیں۔" میں نے اس کی کمزوری سے فائدہ اٹھانے کے بجائے اسے سمجھانے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ اس کی ذہنی الجھنیں یا کاروباری مصروفیات ہوں۔"

"تو مجھے اعتماد میں کیوں نہیں لیتے؟ اگر میں ان کی الجھنیں دور نہ کر سکی تو کم از کم گھر کی فضا میں غلط فہمیوں کے جنم لینے کا امکان ختم ہو جائے گا۔"

"باہمی اعتماد کی فضا رفتہ رفتہ اور دھیرے دھیرے بنتی ہے۔ موقع ملا تو میں اسے سمجھانے کی کوشش کروں گا۔" میں نے گفتگو مختصر کرنے کے لیے اس کی بات کاٹ کر نرم لہجے میں کہا۔

"خدا کرے کہ جہانگیر آپ کی بات سمجھ سکے۔ اس شہر میں بس ایک آپ ہی میرے ہمدرد ہیں۔" تلخی کے اعتدال پر آتے ہی اس کا لہجہ ایک مرتبہ پھر دوستانہ ہو گیا۔

"اس عنایت کا شکریہ۔" میں نے دل ہی دل میں خود کو الجھن محسوس کرتے ہوئے کہا۔ "جہانگیر آئے تو اس کو میرا پیغام دے دیں، فون آنے تک میں رک رہا ہوں۔ مجھے اس سے کچھ ضروری باتیں کرنی ہیں۔"

"میں گھر فون ہی نہ کرا دوں آپ کو؟"

"میں گھر پر نہیں ہوں۔ تھوڑی دیر بعد ایک اور جگہ پہنچ کر فون کروں گا۔" میں نے اسے ٹالتے ہوئے کہا۔ میں نہیں چاہتا تھا کہ وہ میرے نئے ٹھکانے سے واقف ہو سکے۔ جہانگیر نے میرے مکان میں آتش زدگی کے بارے میں سلمیٰ کو زیادہ تفصیل کا سلسلہ ظاہر کیا تھا اور میں سلمیٰ کی لاعلمی دور نہیں کرنا چاہتا تھا۔

"انھیں تو فون کرنے کی ہمت نہیں ہوتی، کبھی کبھار مجھ سے پوچھ لیا کریں ذرا اس کی دلچسپی اور میری آپ سے بات ہوتی رہے۔ فرصت کا وقت ہو تو کم از کم فون ہی کرتے رہا کریں۔ اس گھر میں تو میں بالکل تنہا اور اداس ہو رہی ہوتی ہوں۔"

"میں کوشش کروں گا۔" میں نے گفتگو کو اختصار دیتے ہوئے سلسلہ منقطع کر دیا۔

سلمیٰ شکل و صورت، عمر اور سرمایہ کے اعتبار سے ایسی گئی گزری نہیں تھی کہ اسے نظر انداز کیا جا سکے۔ جس دن سے وہ جہانگیر کے ساتھ کراچی آئی تھی، میں جہانگیر سے اپنی دوستی کی بنا پر اس کے ساتھ بے تکلفانہ انداز میں بھی پیش آ رہا تھا لیکن جب بھی

کی وقت نا وقت کی پُراسرار سرگرمیوں کی بنا پر ان دونوں کے درمیان کدورت کی خلیج بڑھی تو سلمیٰ کے جھکاؤ کے تیور کچھ بدلنے لگے لیکن میں ہمیشہ اس سے اجتناب ہی برتتا رہا۔

میرا اندازہ تھا کہ وہ بہت زیادہ تلون مزاج تھی۔ اگر جہانگیر اس پہ بھرپور توجہ بھی دیتا رہتا تو کچھ عرصے کے بعد وہ زندگی کی اس یکسانیت سے اکتا جاتی۔ مجھے اندیشہ تھا کہ اگر میں اس کی ان کہی سی دعوت قبول کر لیتا تو کچھ عرصے کے بعد وہ مجھے اپنے گرد و پیش میں بھی دیکھنا پسند نہیں کرے گی۔ ایسے مرحلے پہ وہ میرے خلاف جہانگیر کے بھی کان بھر سکتی تھی جب کہ ان دنوں میں جہانگیر کی دوستی سے ہاتھ دھونے کا تصور بھی نہ کر سکتا تھا لیکن اب حالات میں ایک نمایاں تبدیلی رونما ہو چکی تھی اور میری ترجیحات میں بھی رد و بدل ہو چکا تھا۔

توفیر بالآخر کھل کر میرے سامنے آ چکا تھا اور جہانگیر بھلا لاکھ دوست اور خیر خواہ سہی لیکن اس کے دل میں اسے توفی کی طرف سے دہشت جاگزیں ہو چکی تھی۔ بہر حال ان دنوں میں توفیر نے خود کو ایک سیاہ پوش سائے کے روپ میں جہانگیر پر ظاہر بھی کر دیا تھا۔ ان حالات میں جہانگیر کے لیے توفیر کی ہدایات سے سرتابی کرنا ناممکنات میں سے ہو کر رہ گیا تھا۔

اپنے دل میں میرے لیے تمام تر ہمدردیاں رکھنے کے باوجود اگر وہ مجھ سے تعاون کرنے سے انکار کر دیتا تو میں تنظیم سے بالکل کٹ کر رہ جاتا۔ مجھے اندر کے معاملات کی ہوا بھی نہ لگنے پاتی اور یوں موت کے سوداگروں کا شیرازہ بکھیرنے کا خواب کبھی شرمندۂ تعبیر نہ ہوتا۔ میں نے محض ان ہی اندیشوں کی بنا پر اس وقت خلاف معمول پہلی بار سلمیٰ کی تھوڑی سی حوصلہ افزائی کی تھی۔ سلمیٰ کے ساتھ کام کرتے ہوئے میں نے کچھ ایسے شعبوں سے واقفیت حاصل کر لی تھی کہ وقت ضرورت سلمیٰ سے مل کر جہانگیر کے فون پر ہونے والی ہر گفتگو سن سکتا تھا۔ اس طرح میں جہانگیر کی لاعلمی میں بہت سی معلومات حاصل کر سکتا تھا۔

نصف گھنٹے بعد میں نے ہوٹل کی لابی میں لگے ہوئے پبلک فون بوتھ سے دوبارہ اس نمبر پر فون کیا تو ریسیور سلمیٰ ہی نے اٹھایا اور اطلاع دی کہ جہانگیر وہاں پہنچ چکا تھا۔

"تم سب بے موت مارے جاؤ گے۔" فون پر گویا وہ خوف و دہشت بھری آواز میں بولا تھا۔ "تمہارے گرد گھیرا بہت تیزی کے ساتھ تنگ کیا جا رہا ہے۔ تم نے براہ راست سامنے آ کر بہت بھاری غلطی کی ہے۔"

"تم گھاس کھا گئے ہو۔" میں نے ترش لہجے میں کہا۔ "مجھے باہر نکلنے سے نہیں کا ... تھا۔ میں خود بخود سامنے آنے کی حماقت کرتا، سو وہ خود ہی میرے گھر مہمان بن کر آ پہنچا تھا۔"

"اوہ" ریسیور پر اس کی گھبرائی ہوئی آواز سنائی دی۔ "اس کا مطلب ہوا کہ قاسم ٹھیک ہی کہہ رہا ہے۔ تو کیا اسے توفی نامی شخص تمہارا سوتیلا بھائی ہے؟"

"ہاں، اب میں پورے وثوق سے کہہ سکتا ہوں۔"

"تم تو اس کے عتاب میں آ ہی گئے ہو۔" وہ خوف سے بھری ہوئی آواز میں گھگھیانے لگا۔ "تم غیر شادی شدہ ہو، مکان تباہ ہونے کے بعد کہیں بھی پناہ لے سکتے ہو۔ اور وہ بھی ہو کر اس کا مقابلہ کر سکتے ہو لیکن خدا کے لیے مجھ پر رحم کرو۔ ایسا نہ ہو کہ تمہارے ساتھ میں بھی بے دردی کے ساتھ روند ڈالا جاؤں۔"

"لیکن ہم جنونی لوگوں کے خلاف ایک معاہدے کے پابند ہیں میرے دوست!" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔

"اسے بھول جاؤ، سب بھول جاؤ۔" وہ ہذیانی انداز میں بولا۔ "اس وقت مجھے اس لڑکی کی شخصیت اور صلاحیت کا اندازہ نہیں تھا کل رات میں نے سوا دو گھنٹے اس کے ساتھ گزارے تھے۔ وہ اس قدر دلکش، نرم مزاج اور سفاک ہے کہ مجھے حیرت ہے کہ میرا ہارٹ فیل کیوں نہ ہوا۔ اسے میں نے تمہارے گھر کے قریب کے ایم سی اسپورٹس کمپلیکس کے پھاٹک سے ذرا آگے اتارا تھا لیکن جانتے ہو اس نے رات کہاں بسر کی تھی؟"

"میرے گھر کو آگ لگا کر کسی ویرانے میں جا سویا ہو گا۔" میں نے مضحکانہ لہجے میں کہا۔

"تمہارے گھر میں آگ لگنے کی خبر تو میں نے اخبار میں دیکھی۔ اس وقت تک مجھے کچھ معلوم نہیں تھا۔ صبح اس نے فون پر مجھے اطلاع دی کہ وہ سلمیٰ کی خوابگاہ میں موجود ہے۔ تمہارے گھر میں آگ لگا کر وہ سیدھا چوکیداروں کی آنکھوں میں دھول جھونک کر میرے گھر میں آ گھسا تھا۔ فون کی ایک لائن میرے کمرے میں سے دوسری سلمیٰ کی خوابگاہ میں رہتی ہے۔ اسے توفی نے ابھی کوانٹر کام کے طور پر استعمال کیا تھا۔"

"تمہارے لیے ڈوب مرنے کا مقام ہے کہ تمہاری لاعلمی میں وہ تمہاری بیوی کی خوابگاہ میں گھس آیا۔"

"تم کہتے ہو۔" اس کی خفت آمیز آواز ابھری۔ "سلمیٰ تو گھر پر ہی نہیں تھی۔ تمہارا فون آیا وہ گھر پر ہی موجود تھا۔ میرا خیال ہے کہ اس نے میری اور تمہاری گفتگو لفظ بہ لفظ سنی ہو گی۔"

"میں بھی اسی ڈر سے محتاط رہا تھا۔ یہ بتاؤ کہ اب کہاں مل رہے ہو؟"

"میں تم سے نہیں ملوں گا۔ تمہارے لیے کچھ بھی نہ کروں گا۔" وہ جلدی سے بولا۔ "تم میرے گہرے دوست ضرور ہو لیکن میں بلا وجہ اپنی گردن کٹوانا پسند نہیں کروں گا۔ وہ تمہارے لہو کا پیاسا ہو رہا ہے اسے کسی کی بھنک کا شبہ بھی ہو گیا تو میرے

گھر ڈھونڈ لے گا اور کچھ کر دے گا۔"

"تم سے تو قاسم ہی بہتر ہے۔" میں نے اسے چھیڑنے کی نیت سے کہا لیکن اس نے میری بات کاٹ دی۔

"اس کے قریب میں بھی نہ آنا۔ وہ دوست بن کر دغا دینے والوں میں سے ہے۔" اس کی اضطراری آواز سنائی دی۔ "وہ بھی شدت سے تمہاری تلاش میں ہے۔ مجھے تک شاید تم گلشن اقبال میں کہیں روپوش تھے اور ذرا سی مہلت ملتے ہی اسے چکمہ دے کر وہاں سے نکل بھاگے۔ تمہارے بارے میں اس نے مجھ سے بھی پوچھ گچھ کی تھی۔ میں نے اسے بتا دیا کہ تمہارا فون ضرور آیا تھا لیکن میں نے کسی بھی قسم کے تعاون سے انکار کر دیا لیکن شاید میں اسے پوری طرح مطمئن نہیں کر سکا۔"

"وہ خود تمہارے پاس آیا تھا؟" میں نے سوال کیا۔

"نہیں۔ فون کیا تھا۔"

"اس وقت اسے تم کہاں تھا؟"

"میرا خیال تھا کہ وہ خود بنگلہ دیش ہی میں ہو گا۔ میں نے ایک ملازم کے ہاتھ ناشتہ بھجوایا تو کمرہ خالی پڑا تھا۔ وہ جس طرح آیا تھا، اسی طرح ہم سب کی لاعلمی میں واپس چلا گیا۔"

"تمہیں کیسے اندازہ ہوا کہ قاسم تمہارے جوابات سے مطمئن نہیں تھا؟"

"اس وقت بھی سرخ کرولا باہر موجود ہی ہو گی۔ گھر سے نکلتے ہی میرا پیچھا شروع کر دیا گیا تھا۔ شاید وہ قاسم ہی کا کوئی آدمی ہے اور اس توقع میں میرا تعاقب کر رہا ہے کہ میں کہیں نہ کہیں تم سے ملنے کی کوشش کروں گا۔ اس کے علاوہ وہ میرے تعاقب کا اور کیا مقصد ہو سکتا ہے؟"

"تمہارا اندازہ سو فیصد درست ہے۔" میں نے پرجوش لہجے میں کہا۔ "یہاں بھی سرخ کرولا تو نہیں ہے جس کی کھڑکیوں کے شیشے تاریک ہیں؟"

"ہاں وہی ہے۔" فوری طور پر اس کا جواب ملا۔

"وہ قاسم ہی کا آدمی ہے جو تمہارا پیچھا کر رہا ہے۔ تم کم از کم بیس منٹ بعد گھر سے نکلنا۔ میں اسے اچھی طرح سمجھ لینے کا بندوبست کرتا ہوں۔"

"ہرگز نہیں۔" وہ بوکھلائے ہوئے لہجے میں بولا۔ "میں کہہ چکا ہوں کہ تمہاری وجہ سے اپنی گردن نہیں کٹواؤں گا۔ میں فوراً یہاں سے نکل رہا ہوں۔ تم نے اس پر حملہ کیا تو وہ سمجھ جائے گا کہ میں نے تعاقب کا اندازہ لگا کر یہاں سے فون پر کسی کو کارروائی کی ہدایت کی تھی۔"

"سمجھنے دو۔ تم پر کیا حرف آئے گا؟" میں نے مصالحانہ لہجے میں کہا۔ "تمہیں کیا معلوم کہ سرخ کرولا کس کی ہے۔ تم اسے کسی دشمن کی کارروائی بھی سمجھ سکتے ہو۔"

"نہیں، زاہد، نہیں!" اس نے سخت لہجے میں کہا۔ "حالات بدل گئے ہیں۔ اب میں ایک لمحے کے لیے بھی تمہارا ساتھ نہیں دے سکتا۔ مجھے اپنی پگڑی بہت زیادہ عزیز ہے۔ اہل خانہ کا مفاد اسی میں ہے کہ تم مجھے اور میری دوستی کو بھول جاؤ۔ جس دن تم اسے قوت کے تسلط سے نجات پانے میں کامیاب ہو گئے، تم مجھ سے مل سکتے ہو۔ مختصر طور پر فی الحال دل پھینک دوستی کی ابتدا کر سکیں گے۔ فی الحال میں تمہاری کسی توقع پر پورا اتر سکوں گا نہ اپنی تمہیں تمہارا اڑی ہوگی۔ حالات نے اجازت دی تو میں بس اتنا کہ کسی دوراہے پر تم سے آمنا سامنا ہو جائے تو تمہیں پہچاننے کے بجائے کسی اجنبی کی طرح سر جھکا کے گزر جاؤں۔ موجودہ حالات میں یہ رعایت بھی نہ دے سکوں گا۔"

ایک دن میں وہ دوسری چوٹ تھی۔ صبح قاسم نے مجھے پچکار کر مجھے اپنی بے بسی کا احساس دلایا تھا اور اب پرانے دوست جہانگیر نے اکیلا چھوڑ دیا تھا۔

میں نے مزید کچھ کہے بغیر ریسیور رکھ دیا۔ اس وقت میرے دل میں اچانک ہی ایک آگ سی بھڑک اٹھی۔ دل چاہا کہ میں خود سیر دشمن خرید کر نامعلوم ملک کے پیچھے جا پہنچوں اور پھر اسے تو سے پوچھوں کہ اس کی بادشاہت کہاں چلتی ہے، وہ کس جنس کی سوداگری کرتا ہے اور دشمنوں کو کس پر سے بچھڑا کرتا ہے؟

لیکن وہ ایک احمقانہ ابال تھا۔ ایک شکست خوردہ انسان کے وجود میں دہکتے ہوئے انتقام کے لاوے کا ابال۔ جس کا حقائق سے دور کا بھی تعلق نہیں تھا کوئی احمقانہ قدم اٹھا کر میں خود اپنے لیے دشواریاں پیدا کر لیتا۔

بات صرف اتنی تھی کہ پچھلی رات تک میں شہر میں موت کے سوداگروں کا مطلق العنان حکمران تھا۔ تو فیر میرے حکم کا منتظر تھا مگر پھر بھی میرا سکہ چل رہا تھا پھر چند لمحوں میں میرے اقتدار کا گھروندا ٹوٹ گیا جو میرے محکوم تھے، وہ مجھے آنکھیں دکھانے لگے تھے۔ حالانکہ میرے خون کا پیاسا ہو رہا تھا۔ مقتول میرا میری ساتھی کے خون کا بھی فلیگا رہ ہو رہا تھا۔ اب اگر میں اپنی انا کے آگے ہتھیار ڈال دیتا تو کامیابی محض خواب بن کر رہ جاتی۔

میرے ذہن میں سلطان شاہ کا سنا ہوا قصہ ابھرنے لگا۔ بیسویں صدی کے مہذب انسان کے بارے میں خوش فہمی کا شکار تھی۔ بیسویں صدی میں بھی پتھر کے زمانے کا انسان سانس لے رہا تھا اور وہی خونی اور درندہ صفت انسان جو موقع پاتے ہی کمزور کو چیر پھاڑ کھانے پر تلا بیٹھا رہتا تھا فرق صرف اتنا کہ بیسویں صدی میں مذہب اور معاشرت کے نام پر اس نے

نے اپنے چہرے پر خوشنما لیکن پُرفریب خول سجا لیے تھے ورنہ اندر
دیکھو تو وحشی موجود تھا۔ مایوسی کے ان لمحات میں میرے ذہن میں
ابھرنے والے خلا میں کچھ فلسفہ بھی زور مارنے لگا۔ پتھر کے
دور کا انسان خونخوار اور خون آشنا تھا جس دو چار کے لیے کیونکہ اس
کے ہتھیار بھونڈے اور کم تباہ کن تھے لیکن بیسویں صدی کا انسان
اپنے خود کار ہتھیاروں اور وحشت کی ایجادات کے سہارے نہ صرف
معاشروں بلکہ پوری نسل انسانی کے لیے خطرہ پیدا کر سکتا ہے۔
جوہری طاقتوں کے سربراہ بھی تو عام سے انسان ہی ہیں جنہیں
کرۂ ارض پر نسل انسانی کو فنا کرنے کے ہولناک فیصلوں کا اختیار
حاصل ہے۔ کمپیوٹر صدر امریکہ کے نشانات انگشت کو پہچانتا ہے
بس ذرا سا انگلی ایک بٹن پر رکھنے کی دیر ہے اور کرۂ ارض پر
ہر طرف آگ رقصاں ہوگی۔ پگھلے ہوئے لاوے اور تابکاری کا طائفہ
رقص ابلیسی موسیقی کی زہریلی تُند دُھنوں پر شروع ہو جائے گا۔ بعد
امریکہ کا ہو یا روس کا، اس کا دماغ پھرتے کتنی دیر لگتی ہے۔
دوسروں کی طرح ان پر اگر کسی وقت پتھر کے زمانے کی جبلت
حاوی آگئی تو کیا ہوگا؟
عزرائیل کے قیاسات یکسر غلط تھے۔ انسان ہر دور میں درندہ
رہا ہے اور درندہ بن سکتا ہے۔ خون کی بو سے اسے خاص رغبت
ہے۔ انگریزی اور تو ایسی فالتو جیسی کہانیاں ہر طرف عام ہیں اور
میرے ساتھ بھی تو کچھ ہو رہا تھا۔ انگریزی والوں نے بھرپور اور
بہتر شکوہ انتقام کے لیے تیس برس انتظار کیا تھا اور مجھے بھی انتظار
کرنا تھا اور وقت کا تعین میرے اختیار سے باہر تھا لیکن یہ بات اٹل
تھی کہ مجھے صبر اور تحمل سے کام لینا تھا کیونکہ اس معرکے میں میں
ہارا گیا تھا۔

لیکن وہ لڑائی بڑی پہلودار تھی۔ میرا اصل دشمن تو فیروز تھا اور
شاید تصویر بھی جو بکھرے ہوئے مہرے لا جواب بیٹھا بساط پر مہروں کو
آگے پیچھے سرکا رہا تھا لیکن ان کے پیادے میری نگاہ میں مجرم تھے۔
جہانگیر، قاسم، رحمٰن یا انجمن سنڈیکیٹ والے نصیر خان کو زک پہنچا
کر میں اپنے اصل دشمن کو بدستور ہراساں کر سکتا تھا۔
میں نے فوراً ہی ہوٹل چھوڑنے کا فیصلہ کر لیا۔
جہانگیر سے میری بات ہو چکی تھی۔ اس نے مجھ سے تعاون
کرنے سے صاف انکار کر دیا تھا۔ قاسم اپنی سرگرمیوں میں مسلسل
اس کا تعاقب کر رہا تھا اور جہانگیر نے مجھے موقع فراہم کرنے کے
سلسلے میں ذرا سی بھی تاخیر کرنے سے صاف انکار کر دیا۔ مجھے یقین تھا کہ
ظل الٰہی کے سلسلے میں قاسم کافی دیر تک جہانگیر پر نگاہ رکھے گا اور اگر جہانگیر
اپنی بیوی کو ساتھ لے کر گھر کی طرف روانہ ہو چکا تھا تو اس کے
مکان کے اطراف میں قاسم کی موجودگی کے قوی امکانات موجود تھے۔
میرے پاس کرنل زوار زیدی کی ساتھ رہی کار تھی جو

کتابی اصولوں کے مطابق کئی برس پہلے مرحوم و مغفور ہو چکی تھی
لیکن جس طرح ریٹائرڈ کرنل زندہ تھا اسی طرح اس کی گاڑی بھی
اس سے دم وفا نباہ رہی تھی۔ میں ہوٹل سے روانہ ہو کر تقریباً
دس بارہ منٹ میں جہانگیر کے مکان پر جا پہنچا۔ وہاں نہ صرف سڑک
پر دور دور تک سرخ کرولا کا پتا نہیں تھا بلکہ جہانگیر کے مکان پر
بھی بے رونقی کا راج تھا۔ جس کی بنا پر میں نے اندازہ لگایا کہ ابھی
وقت تک جہانگیر گھر نہیں پہنچا تھا۔
اس مفروضے کے بعد میں نے جہانگیر کے سسرالی عزیز
کے مکان کا رُخ کرنے کے بجائے وہیں ٹھہرنے کو ترجیح دی
اور ایک تناور درخت کے نیچے اندھیرے میں گاڑی روک
کر کھڑا ہو گیا۔ خود کار پستول میں نے جیب سے نکال کر گود میں رکھ
لیا تھا اور ٹائیگر کا سیفٹی کیچ ہٹا دیا تھا۔
اس وقت فرصت میسر تھی اور ذہن میں خیالات کی یلغار
ہو رہی تھی ایسے میں سگریٹ نوشی کی خواہش بھی بے جا نہیں
تھی لیکن میں نے خود ہی اپنی اس خواہش کا گلا گھونٹ دیا۔ ویسے
تو میری کار اندھیرے ہی کا جزو نظر آ رہی تھی لیکن دور سے
اندھیرے میں کسی جگنو کی طرح چمکتا ہوا سگریٹ کا سرا دیکھ کر کوئی
بھی ادھر متوجہ ہو سکتا تھا۔
دن کے اوقات میں وہ علاقہ بے رونق تھا اور ذخیرہ آباد
لیکن رات کے ان ابتدائی لمحات میں وہاں ہر طرف سکوت ہی سکوت
پھیلا ہوا تھا۔ وسیع و عریض احاطوں میں گھری ہوئی کوٹھیوں کے مکین
اپنے در و دیوار میں محبوس اپنی دلچسپیوں میں کھوئے ہوئے تھے اور
ان کے علاوہ شب شاہان کے تجسس میں اپنی حسرتوں کا حساب چکانے
میں مشغول تھے لہٰذا اس وقت وہاں ہر طرف سناٹا چھایا ہوا تھا۔
تھوڑے وقفے سے اس سڑک پر کچھ گاڑیاں گزریں اور میں
ان کے ہیڈ لیمپس کی روشنی میں اپنی نشست پر بس کسمسا کر رہ گیا
لیکن ان میں سے کسی کی منزل قرب و جوار میں نہیں تھی لہٰذا میں نے
انھیں نظرانداز کر دیا لیکن تقریباً دس منٹ بعد جو سرخی کار آئی وہ
سڑک پر دھیمی ہو کر جہانگیر کے مکان کے آہنی پھاٹک کے سامنے
مڑ گئی اور اس کے عقب میں آنے والی پجیرو کار دوبارہ سے بظاہر
آگے بڑھ کر بیک جیک دائیں گلی میں گھوم گئی۔ اس کار کی اپنی
روشنیوں کے انعکاس میں میں بس اسی قدر دیکھ سکا کہ دائیں گلی
میں مڑنے والی کار کا رنگ سرخ تھا۔
حالات پوری طرح میرے سامنے تھے۔ جب جہانگیر کے
مکان کے سامنے کھڑی ہونے والی کار کے پہلے ہی ہارن پر پھاٹک
کھول دیا گیا تو وہ کار اندر چلی گئی اور میرے لیے یہ اندازہ لگانا
دشوار نہ رہا کہ اس کار میں جہانگیر تنہا اپنی بیوی کی سہیلی سمیت گھر
واپس پہنچا تھا۔

سیاہ کار کے اندر جانے کے کچھ ہی بعد جب میں اپنی کار کا انجن اسٹارٹ کر کے اسے آگے بڑھانے کے بارے میں متذبذب کا شکار تھا تو میری کار کے ہیڈ لیمپس کی روشنی میں آگے والی ذیلی گلی میں سے سرخ کرولا باہر نکل کر جہانگیر کے مکان کی طرف گھومتی نظر آئی اور میں نے اضطراری طور پر پستول ہاتھ میں لے لیا۔

سرخ کرولا قریب سے گزری تو اس میں بس ایک ہی ہیولا نظر آیا جو ڈرائیونگ سیٹ پر براجمان تھا۔ میں نے کسی اضطراری ردعمل کے طور پر یہ مشاہدہ کرتے ہی پستول اٹھا کر گولی داغ دی۔ ایک ہولناک دھماکا ہوا اور سرخ کرولا سڑک پر لہرانے کے بعد سیدھی ہوئی۔ شاید میرا نشانہ خطا ہو گیا تھا۔ میں نے تیزی میں ڈرائیو گیئر ڈال کر کرنل کی ڈھائی ہوئی کار کو واپس گھمایا اور سرخ کرولا کے پیچھے ڈال دیا۔

چند ثانیوں بعد کرولا کی عقبی روشنیاں میری کار کے ہیڈ لیمپس کی زد میں تھیں۔ میں نے بے حد جوش انداز میں اپنی کار کی رفتار بڑھا دی اور درمیانی فاصلہ تیزی سے کم ہونے لگا لیکن اس سے قبل کہ سرخ کرولا میری فائرنگ رینج میں آتی، درمیانی فاصلہ چند سیکنڈ کے لیے تیزی سے بڑھا اور پھر مستقل ہو گیا۔ کرولا والے کے اس رویے نے مجھے چونکا دیا۔ ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ محفوظ فاصلے پر رہتے ہوئے یہ اندازہ قائم کرنا چاہ رہا ہو کہ اس کا تعاقب کون کر رہا تھا۔

میرے لیے خوشی کی بات صرف اتنی تھی کہ ایک فائر ہونے کے باوجود اس بے رونق رہائشی علاقے میں میری کار کے عقب نما آئینے میں سڑک ویران نظر آ رہی تھی۔

تھوڑی ہی دیر بعد دونوں گاڑیاں آباد علاقے کو پیچھے چھوڑ کر یونیورسٹی جانے والی ویران سڑک پر نکل آئیں۔ حسن اسکوائر اور راشد منہاس روڈ والے چوراہے سے آگے سڑک بالکل تاریک اور سنسان تھی۔ اس آخری چوراہے پر بنی ہوئی پولیس چوکی پر بھی سناٹا ہی تھا کیونکہ وہاں سے گزرتے ہوئے بھی دو کاروں کی دوڑ عملے کے کسی رکن کی توجہ حاصل نہیں کر سکی تھی۔

یونیورسٹی سے آگے نکلتے ہی سرخ کرولا اچانک سڑک کے کنارے روک دی گئی۔ اس کے ڈرائیور کا وہ منصوبہ سوچا سمجھا تھا جب کہ مجھے ہنگامی طور پر بریکوں سے کام لینا پڑا اور ٹائر چیخ کر رکتے رکتے بھی میری کار سرخ کرولا کے اتنے قریب پہنچ گئی کہ ادھر سے کیا جانے والا فائر بونٹ کے آس پاس کے کسی حصے میں جا گھسا۔ میں نے عجلت کے عالم میں انجن بند کیا اور دروازہ کھول کر کار سے نیچے اتر گیا۔

شاید میرے حریف کی نگاہیں بہت تیز تھیں کیونکہ میرے نیچے اترتے ہی اس کی طرف سے دوسرا فائر ہوا۔ اگر میں اس وقت پیٹ کے بل کچی زمین پر نہ پڑا ہوا ہوتا تو گولی اندھیرے میں کہیں میرے بدن کا کوئی حصہ چاٹ گئی ہوتی۔ میں زمین پر پھسلتا ہوا جھاڑیوں کی طرف لڑھک گیا۔ دوسری طرف سے مسلسل کئی فائر ساتھ مزید دو فائر ہوئے اور بے اختیار میرے حلق سے ایک چیخ آزاد ہو گئی۔ جھاڑیوں میں پہنچنے کے بعد لمحہ بھر کے لیے میں ساکت پڑا یہ سوچتا رہا کہ آخر میرے بدن پر کہاں زخم آیا تھا۔ اضطراری چیخ بلند ہو گئی تھی لیکن یہ احساس بہت خوش کن ثابت ہوا کہ میرے بدن میں کہیں کوئی ٹوٹ پھوٹ رونما نہیں ہوئی۔

میرا حریف چار فائر کر چکا تھا جس کا مطلب تھا کہ اس کے پستول کے چیمبر میں مزید دو یا تین گولیاں باقی تھیں۔ امکان یہی تھا کہ اس کے پاس اضافی میگزین بھی ہو گا جس کے بل پر وہ رات بھر مجھے اس ویرانے میں چھپے رہنے پر مجبور کر سکتا تھا جب کہ میرا کولٹ صرف ایک فائر کے بعد چھ گولیوں پر مشتمل تھا۔

میرا خیال تھا کہ اسلحہ کی کمی کو میری غیر ارادی چیخ سے تقویت ملی تھی۔ اگر قاسم اس خوش فہمی میں مبتلا ہو جاتا کہ اس نے اپنی کسی گولی سے مجھے زخمی کر دیا ہے تو وہ مجھے گھیرنے کی کوشش کر سکتا تھا۔ میں نے جھاڑیوں میں چھپا رہنے کے بعد احتیاط سے سرخ کرولا کی سمت میں دیکھا تو تاروں کی چھاؤں میں وہاں سناٹا نظر آیا۔ قریب رہتے ہوئے میں قاسم تو کیا، کسی بھی ذی روح کا وجود نہیں تھا۔ پھر میں آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر اونچی اونچی خودرو جھاڑیوں کا جائزہ لینے لگا۔

خاصی دیر تک گمبھیر سناٹا طاری تھا۔ پھر مجھے احساس ہوا کہ میں ایک جگہ رک کر بیٹھے رہنے کی مشکلات کو خود دعوت دے رہا تھا۔ میں جہاں کار سے اترا تھا عملاً وہیں موجود تھا۔ اگر قاسم مکاری کے ساتھ پیش قدمی کر رہا تھا تو وہی مقام اس کا نشانہ ہونا چاہیے تھا کیونکہ اس کی دانست میں زخمی شکار کے لیے اندھیرے میں زیادہ دور تک جانا دشوار ہوتا۔

میں نے خودرو جھاڑیوں میں مزید اندر گھس کر حشرات الارض کا خطرہ مول لینے کے بجائے واپس سڑک پر نکل آنے کا فیصلہ کیا اور پھر سرعت کے ساتھ کہنیوں کے بل زمین پر رینگتا ہوا سڑک پر آ گیا اور اپنی کار کے پیچھے سے گھوم کر اسی کی اوٹ میں اپنا مورچہ جما کر بیٹھ گیا۔

وقت دھیرے دھیرے گزرتا چلا گیا لیکن صورت حال میں کوئی تبدیلی رونما نہ ہوئی تو مجھے شبہ ہونے لگا کہ کہیں قاسم گھات لگا کر اس انتظار میں نہ بیٹھا ہو کہ میں کار میں فرار ہونے کی کوشش کروں گا۔

میں نے ایک پتھر اٹھا کر ہولے سے جھاڑیوں میں پھینکا

دبا۔ اس حرکت کا ردِعمل توقع کے عین مطابق ہوا۔ اندھیرے میں ایک دھماکے کے ساتھ شعلہ سا ابھرا جو افروز ہوا اور اسی طرف معدوم ہو گیا جہاں میں نے پتھر پھینکا تھا۔ اسی کے ساتھ قاسم کی کمین گاہ بھی میری نظروں میں آ گئی۔ سڑک پر موجود بلب نے شعلے کا مخرج میری نظروں میں آ گیا تھا بلکہ فائر سے پیدا ہونے والے مدھم سے بارود کی انعکاس میں بلب نے وہ چھپی ہوئی آنکھیں بھی دیکھ لی تھیں جو تو اندھیرے کا جزو بن چکی تھیں۔ میں نے گھٹنوں کے بل سڑک پر پوزیشن لے کر ہاتھ سیدھا کیا اور اسی سمت میں گولی چلا دی۔ میرا وار کارگر رہا کیونکہ قاسم کی دلدوز چیخ سو فیصد حقیقی تھی۔ میں نے بلا توقف اسی جانب دوسرا بھی فائر کر دیا اور اس بار بھی ستاروں نے میری مدد کی کیونکہ اس بار قاسم کی آواز میں اذیت کے ساتھ غیظ و غضب کی جھلاہٹ بھی شامل تھی۔

اس بار شاید اس نے بھی میری پوزیشن دیکھ لی تھی۔ وہ غصے کے عالم میں ٹریگر دباتا ہی چلا گیا۔ دو گولیاں سنسناتی ہوئی آئیں اور کار کی باڈی سے ٹکرا کر دم توڑ گئیں۔ اس کے بعد فضا میں محض ٹریگر کی کھٹ کھٹ گونج کر رہ گئی۔ میں نے پوری قوت سے قاسم کی کمین گاہ کی طرف دوڑ لگا دی۔

اس نے غصے اور جھنجھلاہٹ میں خود ہی اپنا بھرم کھول دیا تھا۔ سات گولیاں چلانے کے بعد اس کے پستول کا چیمبر خالی ہو چکا تھا اور میں اسے دوبارہ چیمبر لوڈ کرنے کا موقع دیے بغیر اس پر ٹوٹ پڑنا چاہتا تھا۔

میرے دوڑتے ہوئے قدموں کی آواز نے اس کے اوسان خطا کر دیے اور اس نے پوری قوت سے اپنا خالی پستول مجھ پر کھینچ مارا۔ شاید اپنی چالاکی کے زعم میں وہ بھی فاصلہ برداشت نہیں ہوا تھا۔ پستول میری پنڈلی سے ٹکرایا اور درد کی شدت سے ذہن پھٹتا چلا گیا۔ میں نے پوری قوت سے دانت بھینچ کر درد کی ناقابلِ برداشت لہر پر قابو پانے کی کوشش کی اور پھر لپک کر قاسم پر ٹوٹ پڑا جو جھاڑیوں میں گھسنے کی کوشش کر رہا تھا۔

وہ زخمی ہونے کے باعث اپنے پیروں پر کھڑا ہونے کے قابل نہیں تھا۔ پہلے ہی وار میں میں نے اسے اسی طرح رگید کر رکھ دیا۔ جبڑوں پر پڑنے والے مکوں نے غالباً اس کے سامنے والے دانت ہلا کر رکھ دیے تھے لیکن وہ سمجھ چکا تھا کہ اب اپنے ہاتھ پیر ذرا بھی ڈھیلے چھوڑے تو زندہ نہ رہ سکے گا۔ اس نے وحشیانہ انداز میں کیے بغیر میرے نرغے سے ہاتھ چھڑانے کی کوششیں شروع کر دیں اور میں اسے چھوڑ کر اٹھ گیا۔

اس نے میری ٹانگوں سے لپٹ جانے کی کوشش کی لیکن میں نے ٹھوکروں سے اسے پیچھے الٹ جانے پر مجبور کر دیا۔

”بھٹ — ٹھہرو — ڈاکو — ڈیئر — میری — بات سنو“ وہ بری طرح ہانپتے اور کراہتے ہوئے بولا۔ شاید اس دوران میں مغلظات کے لبادے میں، آواز کی بنا پر وہ مجھے پہچان چکا تھا۔

لیکن اس وقت میرے سر پر خون سوار ہو چکا تھا۔ قاسم کے ہاتھ طارق سمیت متعدد انسانوں کے خون میں لتھڑے ہوئے تھے اور وہ میری آزادی کا بھی دشمن ہو چکا تھا۔ اپنے مفاد کے لیے اس نے اسے لوٹ کے خلاف میرے ساتھ سمجھوتہ کیا لیکن اسے لوٹ کی خوشنودی کے ذریعے بڑا فائدہ ملنے کی امید پر مجھ سے دغا کرنے پر تل گیا۔ ایسے خود غرض، قاتل اور غدار کو زندہ چھوڑنا اپنی ذات پر ظلم کے مترادف ہوتا۔

وہ قتل و غارت گری کا بازار گرم کرنے کے باوجود قانون کی گرفت سے محفوظ تھا۔ زندہ رہتا تو نجانے اور کتنے انسانوں کو موت کے گھاٹ اتارتا۔ میں نے پوری قوت سے اس کی پسلیوں میں ٹھوکر رسید کی اور پھر اپنا ابھرا ہوا پستول لے کر آگے بڑھا اور اس کی نال سے قاسم کے ٹوٹے ہوئے دانتوں پر ضرب لگائی تو وہ بری طرح تڑپ اٹھا۔ پھر اس سے قبل کہ وہ میرے اگلے قدم کا اندازہ لگا پاتا میں نے اس کے جبڑے پر گھونسا رسید کیا اور پستول کی نال اس کے منہ میں ڈال کر ٹریگر دبا دیا۔ گولی اس کے حلق سے گزر کر اس کا بھیجا باہر نکال گئی۔

اس کے حلق سے ایک لرزہ انگیز ادھوری سی چیخ نکلی اور پھر اس کا بدن خاک میں تڑپنے لگا۔

اسے وہیں ویرانے میں تڑپتا چھوڑ کر میں وہاں سے واپس ہو لیا۔

سکندر علی کے بعد قاسم تنظیم کا دوسرا اہم رکن تھا جو میرے ہاتھوں کیفرِ کردار کو پہنچا تھا۔ وہ بذاتِ خود خونی تھا، اپنے مالی مفاد کے لیے شہر میں ہیروئن کی منڈی پھیلانے کے چکر میں تھا، توقیر کے اشارے پر میرے لیے خطرہ بن چکا تھا لیکن پھر بھی اس کے خون پر میرا دل بوجھل ہو گیا تھا۔

مجھے کسی مجرم کو سزا دینے کا کوئی اختیار نہیں تھا۔ اس فرض کی انجام دہی کے لیے ملک میں متعدد ادارے کام کر رہے تھے لیکن مجبوری یہ ہے کہ جرائم کے انسداد کے قوانین میں جابجا جھول پائے جاتے ہیں۔ وکالت کا فن اس قدر ترقی پا چکا ہے کہ کئی جرائم کی جڑیں تلاش کرنے میں مدتیں لگ جاتی ہیں۔ تو اونچے طبقے کے بنیادی اور ذاتی سطح کی نکیل اور زہریلی جڑ سے اکثر کو ابھول

ایک اہمیت تھی سب سے بڑی بات یہ تھی کہ میری آخری معلومات کے مطابق ایم ڈی تھری ہنڈرڈ نامی متروک ٹرانسمیٹر ریسیور اپنے ناقابلِ شکست حفاظتی نظام سمیت جیوا ہاؤز ہی کے ایک کمرے میں موجود تھا۔

پولیس کو جیوا ہاؤز کی طرف متوجہ کرنا شاید اس قدر سہل ثابت نہ ہوتا کیونکہ وہ عمارت شہر کے ایسے حصے میں واقع تھی جہاں بسنے والوں کی اکثریت بارسوخ امرا پر مشتمل تھی اور پولیس باقاعدہ ثبوت کے بغیر وہاں کسی بھی کارروائی پر آمادہ نہ ہوتی۔ میں نے فیصلہ کر لیا کہ مجھے خود ہی ادھر کا رخ کرنا چاہیے البتہ اس بار میں غیر ضروری تخریب کاری یا آتش زنی میں اپنی صلاحیتیں صرف نہ کرنے کے بارے میں پختہ ارادہ کر چکا تھا۔

غزالہ نے سختی کے ساتھ اس وقت جیوا ہاؤز جانے کی مخالفت کی اور سلطان شاہ بھی اس کا ہم نوا ہو گیا۔ مجبوراً مجھے ہتھیار ڈالنے پڑے۔ میں نے لباس وغیرہ بدل کر ناشتا کیا اور غزالہ میرے لیے کھانا لے آئی۔ غنیمت یہ تھا کہ کرنل زوار زیدی اپنے گھر جا چکے تھے ورنہ اپنے اصولوں کے مطابق بہت دیر پہلے مقررہ وقت پر سو چکا تھا۔ وہ جاگ رہا ہوتا تو میری حالت کے بارے میں پے در پے سوالات کر کے مجھے زندگی سے بیزار کر دیتا۔

کھانے کے بعد میں نے ہوٹل واپسی کا ارادہ ظاہر کیا تو غزالہ مجھے وہیں روکنے پر مصر ہو گئی اسے شبہ ہو گیا تھا کہ کہیں میں ہوٹل واپسی کے بہانے جیوا ہاؤز کی طرف نہ جا نکلوں۔

جب وہ ہمیں چھوڑ کر چلی گئی تو سلطان شاہ میرے قریب آ بیٹھا۔

”اب بتاؤ کہ تم کیا سوچ رہے ہو؟“ اس نے براہِ راست میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

”کچھ بھی نہیں فی الحال تو بالکل خالی الذہن ہوں۔“ میں نے نتھنوں سے دھواں بکھیرتے ہوئے کہا۔

”اس وقت کی نہیں میں آئندہ حکمت علی کے بارے میں پوچھ رہا ہوں۔“

”حکمت علی تو لاہور پہنچ کر ہی سامنے آ سکے گی۔“

”تم شاید کچھ الجھ گئے ہو، کہیں اسے دیکھ کر خوفزدہ تو نہیں ہو گئے؟“ اس نے دھیمے لہجے میں سوال کیا۔

میں بے اختیار مسکرا دیا۔ ”کس بات سے اندازہ لگایا تم نے؟“

”کچھ کھوئے کھوئے سے نظر آنے لگے ہو تم۔“

”مجھے نہ خوف ہے نہ تشویش بس ایک ہی خیال مجھے کھائے جا رہا ہے کہ زندگی میں بہتیرے اتفاقات رونما ہوتے رہتے ہیں لیکن میرے ساتھ سنگین ترین اتفاق ہوا ہے۔ برسوں پہلے میں

قبضے کو لاہور میں دفن کرنے کے بعد میں نے کراچی میں نئی زندگی کی ابتدا کرنے کی کوشش کی تھی لیکن آج پھر میرے سامنے ہیں۔ ایک ہی باپ کی اولادیں ایک دوسرے کے سامنے ہیں۔ وہ مجھے فنا کر دیں گے یا میں ان پر غالب آ جاؤں گا۔ قسمت نے یہ کیسا اور خونی کھیل میرا مقدر کیوں بن گیا ہے؟“

”بدل ڈالو اس مقدر کو، معاف کر دو اپنے بھائیوں کو۔“

”میں انھیں معاف کر دوں لیکن وہ میرے لہو کے پیاسے ہیں، میرا پیچھا نہیں چھوڑیں گے۔“

”انھیں بھول کر کسی بھی گمنام سمت میں نکل جاؤ، کسی مقام پر ڈیرا ڈال دو جہاں وہ تمھارا سایہ بھی نہ پا سکیں۔“

”بات میرے مشن کی آ پڑی ہے سلطان شاہ، ورنہ ان کو میں بھول سکتا ہوں لیکن میں نے ہیروئن کی تجارت کے خاتمے کا بیڑا اٹھایا ہوا ہے، توقیر اور تصویر اس گھناؤنی تجارت کے عروج و زوال ہیں۔ وہ دانستہ مجھ سے مخاصمت رکھتے ہیں اور میں بے خبری میں ان سے دشمنی مول لے بیٹھا ہوں۔ اس تصادم کے ساتھ صرف تم ہی نہیں غزالہ بھی میری ہم سفر ہے۔“

”میں تمھارے جذبے کی قدر کرتا ہوں۔“ وہ پُرخیال لہجے میں بولا۔ ”لیکن ایمانداری کے ساتھ سوچو کہ تم ان کا کیا بگاڑ لو گے۔ ان کالے دھندوں میں بے حساب آمدنی ہوتی ہے، جگہ خالی ہو گی تو دوسرے توقیر پیدا ہو جائیں گے۔ جب تک ان کے طلبگار ختم نہ ہوں گے ہر نشے کی تجارت پروان چڑھتی رہے گی۔“

”یہ سب نظریاتی باتیں ہیں۔ انھیں عملی طور پر زیادہ اہمیت نہیں دیتا۔ ایسے دھندے قانون کے ڈر سے کبھی ختم نہیں ہوتے کیونکہ سزا کے مقابلے میں لالچ کا پلڑا ہمیشہ بھاری ہوتا ہے۔ آج شہر میں ہیروئن بیچنے والوں کو یہ معلوم ہو جائے کہ شہر میں کوئی ایسا سرپھرا بھی پیدا ہو گیا ہے جو ہیروئن فروشوں کو موت کے گھاٹ اتار رہا ہے تو تم دیکھنا کہ دو چار ہی واردات کے بعد سب موت کی سزا سے تائب ہو جائیں گے۔“

”تو پھر یہی کام کیوں نہیں شروع کر دیتے؟“

”چھوٹے موٹے لوگ ضرور تائب ہو کر دوسرے دھندوں کی طرف راغب ہو جائیں گے لیکن منظم تجارت جاری رہے گی بلکہ اور زیادہ پھلے پھولے گی کیونکہ تو پھر خطرات کا مقابلہ کرنے کی طاقت اور صلاحیت رکھنے والے منظم گروہ کے ہاتھوں میں ہیروئن کی اسی فیصد سے زیادہ تجارت منظم گروہ کے قبضے میں ہے۔ ہاں ان کی جڑیں اکھاڑنے کے لیے دوسروں کو خوفزدہ کرکے گوشہ نشین کرانا آسان ہو گا۔“

"تم اپنے کمرے میں جاؤ۔" وہ گونجیلی آواز میں بڑبڑایا۔ "میں خود دیکھوں گا کہ یہ بدمعاش کون ہے اور اس نے میرے گھر میں گھسنے کی جرأت کیسے کی؟"

غزالہ سر جھکائے وہاں سے چلی گئی۔ اس اثنا میں اجنبی اپنے قدموں پر کھڑا ہو چکا تھا اور یوں گھر جانے پر خائف نظر آ رہا تھا۔ روشنی ہونے کے بعد وہ میرے اور سلطان شاہ کے لیے اجنبی نہیں رہا تھا۔ وہ قاسم کے ساتھیوں میں سے تھا اور میرا تعاقب کرنے پر ایک بار سلطان شاہ کے ہاتھوں خاصی مار کھا چکا تھا۔

"یہاں کیا لینے آئے تھے؟" سلطان شاہ نے اس کے چہرے پر الٹے ہاتھ کا تھپڑ رسید کرتے ہوئے تلخ لہجے میں سوال کیا اور پلک جھپکے بغیر نیند نو زدہ نگاہوں سے اسے گھورنے لگا۔

"بولو!" کرنل غصے کے عالم میں دہاڑا اور وہ چونک پڑا۔

"میرا کسی سے الجھنے یا کچھ لے جانے کا ارادہ نہیں تھا۔" وہ بھاری لہجے میں مدافعانہ انداز میں بولا۔ "میں تو بس یہ دیکھنے کے لیے اندر داخل ہوا تھا کہ یہاں کون کون چھپا ہوا ہے۔"

"تمہیں یہاں کس نے بھیجا تھا؟" میں نے آگے بڑھ کر سرد لہجے میں سوال کیا۔

"تم اچھی طرح جانتے ہو۔" وہ میری طرف دیکھتے ہوئے تلخ لہجے میں بولا۔ "قاسم سے میرا رابطہ قائم ہو گیا ہوتا تو شاید اس وقت میری جگہ وہی موجود ہوتا۔"

"اس گھر کی نشاندہی کس نے کی تھی؟"

اس کے لبوں پر استہزائیہ مسکراہٹ ابھری اور سلطان شاہ نے بلا تامل اس کے چہرے پر تھپڑ رسید کر دیا۔ اس بار آنے والے کے دہانے کے سرے سے خون کی پتلی سی لکیر بہہ نکلی۔

"بولتے رہو گے تو عافیت میں رہو گے۔" میں نے بدستور سرد لہجے میں کہا۔ "زیادہ اکڑنے کی کوشش کی تو دھر کر یہیں کسی گوشے میں دفن کر دیے جاؤ گے۔ کسی کو تمہارے انجام کی بھنک بھی نہ مل سکے گی۔"

میرا وہ روپ کرنل زوار زیدی کے لیے تحیر آمیز تھا۔ وہ مجھے یوں حیرت سے دیکھ رہا تھا جیسے میرے سر پر سینگ نکل آئے ہوں۔

"آج دوپہر قاسم نے مجھے گلشن اقبال میں اکبر کی علاج گاہ پر مامور کیا تھا۔" وہ آستین سے خون کی لکیر صاف کرتے ہوئے بولا۔ "وہاں مجھے کامران نامی ایک مریض کے ملاقاتیوں پر نگاہ رکھنی تھی اور ایک آدھ کا تعاقب بھی کرنا تھا تاکہ اس کا ٹھکانا دیکھ سکوں۔ آج شام کو یہ وہاں پہنچا تو میں چوکنا ہو گیا۔" یہ کہتے ہوئے اس نے کرنل کی طرف اشارہ کیا تھا اور کرنل نے بڑی استفسار طلب نگاہوں کے جواب میں اثبات میں سر ہلا دیا تھا۔ "واپسی پر میں نے اس کا تعاقب کیا تو یہ [illegible] قریب و جوار میں رہنے والوں سے تسلی بخش معلومات [illegible] دوسری طرف قاسم سے بھی کوئی رابطہ نہ ہو سکا تھا [illegible] نے خود مکان میں گھسنے کا ارادہ کر لیا۔ کم از کم مجھے [illegible] تھا کہ آج صبح سے قاسم پوری شدت کے ساتھ تمہاری [illegible] میں تھا۔ میرا اندازہ درست ثابت ہوا لیکن یہ [illegible] کر میں اندر گھس کر خود الجھ گیا۔"

"آپ جائیں۔ اب اس سے میں نمٹ لوں گا۔" میں نے غزالہ کے باپ سے مخاطب ہو کر کہا۔

"دل کھول کر میرے سامنے اس کی مرمت کرو پھر اسے پولیس کے حوالے کر دیں گے۔" کرنل نے تنفر سے [illegible] "وہ اس کا باپ قاسم کون ہے۔ میں اسے بھی پکڑوا دوں گا [illegible] لوگوں نے غور کر کے کیا رکھا ہے؟"

"میں سب ٹھیک کر لوں گا۔ آپ جا کر آرام کریں۔" [illegible] نرم لہجے میں دوبارہ اسے سمجھانے کی کوشش کی اور غنیمت [illegible] کہ اس بار اس نے بے چون و چرا میری بات مان لی۔

"اس پستول کا کیا کرو گے؟" اس کے ہاتھ میں تھامے ہوئے بے آواز ہتھیار کے بارے میں دریافت کیا۔

"اسے ضبط سمجھیے۔ فی الحال ساتھ لیے جا رہا ہوں، بعد میں تلف کر دیں گے۔"

میں کرنل کی آنکھوں میں ابھرنے والی چمک سے اندازہ لگا چکا تھا کہ اس بے آواز قیمتی پستول پر اس کی نیت خراب ہو رہی تھی۔ میرے مشورے کے بعد وہ کچھ کہے بغیر [illegible] ہو لیا۔

میدان صاف ہونے پر میں اسے اپنے کمرے میں لے آیا۔ کرنل کے بھیج دیے جانے پر میرے شکار کے چہرے پر تشویش کے آثار نظر آنے لگے تھے۔

"رخشی کہاں ہے؟" چند ثانیوں کے سکوت کے بعد میں نے [illegible] ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"میں کسی رخشی کو نہیں جانتا۔"

"وہ عورت جو پہلے قاسم ہی کے ساتھ رہتی تھی۔" [illegible] اپنی بات کی وضاحت کی۔

"او وہ مسز قاسم! اسے کافی دنوں سے نہیں دیکھا [illegible] ہے کہ وہ شہر سے باہر ہی ہے۔"

"قاسم کے ٹھکانے کہاں کہاں ہیں؟"

ننھی ننھی سی مسکراہٹ میں گھول کر پی جاتی تھی مگر میں جانتا تھا کہ ایسے مواقع پر وہ اندر سے ضرور افسردہ ہو جاتی ہوگی۔

"تم اندر کرے میں چلو، میں ابھی آتا ہوں۔" میں نے سلطان شاہ سے کہا اور خود لان کی طرف بڑھ گیا۔

"کہاں ہو بیٹے، تمہیں تو دیکھنے کو ہماری آنکھیں ترس گئی ہیں!" شمع نے مجھے سلام کے جواب میں دعائیں دیتے ہوئے کہا۔

"چشم بد دور۔" کرنل نے ہلکا سا قہقہہ مار کر کہا۔ "میری تو روز ملاقات ہو رہی ہے تنویر سے۔"

"غزالہ بتا رہی تھی کہ تم کل رات بھی یہیں تھے۔" وہ اپنی بڑی بڑی غلافی آنکھیں میرے چہرے پر مرکوز کر کے بولی۔ "میرا خیال ہے کہ کچھ پریشان سے ہو تم؟"

"جی... نہیں، پریشانی کی تو کوئی بات نہیں۔" کرنل کے بجائے شمع کو تکتے ہوئے دیکھ کر میں گڑبڑا گیا۔ "سوچا تھا کہ دو چار روز یہاں رہ لوں گا، میرے گھر میں مرمت وغیرہ ہو رہی ہے۔"

"دوسرا کون ہے تمہارے ساتھ؟" اس نے ایسے عام لہجے میں سوال کیا جیسے مجھے جتا رہی ہو کہ میرے بتائے بغیر وہ اپنے قیاسات کے سہارے صورت حال کا صحیح اندازہ کر سکتی ہے۔

"تنویر کا ایک منہ چڑھا نوکر ہے۔" میرے جواب سے پہلے کرنل بول پڑا اور میں دل ہی دل میں غصے سے کھول کر رہ گیا۔ اس ایک معاملے میں کرنل کی کھوپڑی میں شاید کوئی خرابی ضرور واقع ہو چکی تھی اور وہ میرے بار بار کے اعتراض اور وضاحت کے باوجود سلطان شاہ کے مرتبے میں کوئی اضافہ کرنے کے لیے تیار نہیں تھا۔ وہ اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہہ رہا تھا۔ "تنویر کے ساتھ ہر وقت سائے کی طرح لگا رہتا ہے۔ یہ خوشامدی لوگ اپنے آزمودہ حربوں سے ہوشیار سے ہوشیار آدمی کے بھی دل میں جگہ بنا لیتے ہیں اور اپنا الو سیدھا کرتے رہتے ہیں۔"

"وہ الو سیدھا نہیں کر رہا کرنل صاحب!" میں نے تندی سے کڑے لہجے میں کہا۔ "وہ حقیقی معنوں میں میرا دوست بات ہے بلکہ ہو سکتا ہے کہ بعض معاملات میں، میں اس کا احسان مند رہا ہوں۔"

"چلو دوست اور دست راست ہی سہی۔" شمع موقع کی نزاکت بھانپ کر دخل انداز ہوتے ہوئے بولی۔ "لیکن وہ تمہارے ساتھ کیوں ہے؟" پھر کسی خیال کے تحت فوراً ہی اپنی بات کی وضاحت کرتے ہوئے بولی۔ "مجھے اس کے یہاں آنے پر کوئی اعتراض نہیں بلکہ مجھے خوشی ہے کہ تم اس گھر کو اپنا گھر سمجھنے لگے ہو لیکن غور طلب بات یہ ہے کہ کسی غیر معمولی صورت حال کے رونما ہوئے بغیر تم اسے ہرگز اپنے ساتھ یہاں نہ رکھتے اور میں یہ بھی دیکھ رہی ہوں کہ تم کرنل صاحب کی کار استعمال کر رہے ہو... یہ نہ سمجھو بیٹے اگر میرا ذہن لہو کی طرح جاگتا رہتا ہے، تمہاری ہر الجھن کو ہم اپنی پریشانی سمجھتے ہیں۔ تمہارے بالوں کی بدلی ہوئی رنگت بھی بہت کچھ کہہ رہی ہے۔"

"ارے بھئی، رہنے دو کچھ الجھنیں۔" کرنل نے میری مدد کے لیے دخل اندازی کرتے ہوئے کہا اور پھر گویا شمع پر اپنی اہمیت جتانے کے لیے بولا۔ "اب تم تنویر کی الجھنیں جان کر کیا کرو گی۔ مردوں کے معاملات ہیں۔ ان میں نشیب و فراز آتے ہی رہتے ہیں۔ دو چار روز میں ہم لوگ سب ٹھیک کر لیں گے۔"

"بس یہی میں بھی جاننا چاہ رہی تھی۔" وہ مسکراتے ہوئے تھکے تھکے لہجے میں بولی۔ "ہم کو تنویر میاں کا ہاتھ بٹانا چاہیے۔ میں دیکھ رہی ہوں کہ یہ پریشان ہیں۔ اگر انہوں نے آپ کو اعتماد میں لیا ہوا ہے تو ٹھیک ہے، مجھے کوئی فکر نہیں۔"

"جاؤ، تم تھک گئی ہو گی۔" کرنل نے نرم لہجے میں کہا۔ "اندر جا کر آرام کرو۔ میں ذرا تنویر سے کچھ بات کرنا چاہتا ہوں۔"

کرنل کا وہ فرمان سنتے ہی میں پریشان ہو گیا۔ شمع کی آمد نے اس وقت مجھے کھسکنے کا موقع مل گیا تھا اور وہ غالباً گزشتہ ہونے والے واقعات کے بارے میں مجھ سے تفصیلی گفتگو کرنے کے لیے بے چین تھا۔ میں نے وہیں لان میں بیٹھے بیٹھے بڑا بے بس نظروں سے عمارت کے برآمدے کی طرف دیکھا لیکن وہاں سناٹا تھا۔ اس وقت صرف غزالہ کی آمد ہی مجھے کرنل کی زبانی جرح سے محفوظ رکھ سکتی ہے۔

"کامران سے کب ملے تھے تم؟" شمع نے اپنی کرسی میں پہلو بدلتے ہوئے مجھ سے سوال کیا۔

"کل۔" میں نے صفائی سے جھوٹ بولتے ہوئے کہا۔ "کل ہی کرنل صاحب بھی اس سے ملنے گئے تھے۔ ابھی تک تو وہ دواؤں کے زیر اثر زیادہ وقت بے ہوشی کے عالم میں گزارتا ہے۔ کوئی دورے کی کیفیت طاری نہیں ہوئی ہے لیکن صحیح اثرات چند ہفتوں کے بعد ہی سامنے آسکیں گے۔ اس سے پہلے کچھ کہنا مشکل ہے۔"

"آپ گئے تھے کل وہاں؟" شمع نے شکایت آمیز لہجے میں اپنے شوہر سے پوچھا۔

"ہاں۔" اس نے نہایت سعادت مندی کے ساتھ اقرار

کر لیا؟ گھر سے ارادہ کر کے نکلا ہوتا تو تمہیں بھی ساتھ لے جاتا۔ تنویر نے تو مجھے بھی دو تین روز کے لیے ادھر جانے سے منع کیا تھا لیکن میں باہر گیا تو دل نہ مانا اور بے اختیار گاؤں جا پہنچا۔۔ بعد میں مجھے احساس ہوا کہ میں نے تنویر کا مشورہ قبول نہ کر کے ایک سنگین غلطی کی تھی۔"

"لیکن کیوں؟" وہ مجھ سے مخاطب ہو گئی۔ "وہاں جانے پر کیوں پابندی ہے؟"

"یہ تو ڈاکٹر ہی جانتا ہے۔ میں نے اس کی ہدایت کرنل صاحب تک پہنچا دی تھی۔" میں نے بے چارگی کے ساتھ کہا۔

کرنل مجھے گھورنے لگا۔ شاید وہ اپنی بیوی کو پورا قصہ بلا کم و کاست سنانے کی تیاری کر رہا تھا۔ قدرے توقف کے بعد وہ پھر اپنی بیوی کی طرف متوجہ ہو گیا۔ "اگر تم رات کو بے سُدھ نہ سو رہی ہوتیں تو تمہیں اندازہ ہوتا کہ تنویر کا مشورہ کس قدر بر محل تھا۔"

"رات کیا ہوا تھا؟" اس نے حیرت سے پوچھا۔ "مجھ سے معموں میں بات نہ کریں، صاف صاف بتائیں۔ جب کامران سارا دن دواؤں کے اثر سے بے ہوش رہتا ہے تو کسی کے جانے یا نہ جانے سے کیا فرق پڑتا ہے؟"

کرنل کا منہ کھلا لیکن میں جلدی سے بولنے لگا اور وہ میرا منہ دیکھتا رہ گیا۔ میں نے فوراً ہی ایک من گھڑت کہانی شروع کر دی۔ "کامران کی بے ہوشی مسلسل نہیں ہے۔ اسے وقفوں کے ساتھ دوائی دی جاتی ہے۔ ہوش میں آتا ہے تو غنودگی کے ساتھ اس کی دوسری ضروریات پوری کی جاتی ہیں۔ اس کا نفسیاتی علاج کیا جاتا ہے اور وہ پھر سو جاتا ہے۔ ڈاکٹر اسے اپنے ماحول سے بالکل الگ رکھنا چاہتا ہے۔ اگر ہوش میں آنے پر کامران کو کوئی شناسا چہرہ نظر آ جائے تو علاج میں دشواریاں پیدا ہو سکتی ہیں۔ اس کے لاشعور کی گرہیں اور الجھ سکتی ہیں۔"

"شعور، لاشعور، تحت الشعور اور یہ شعور سب خرافات ہیں۔ مجھے ان سے کوئی غرض نہیں، بس میرا بچہ تندرست ہونا چاہیے جس دن وہ مجھے ماں کہہ کر پہچان لے گا، میں سمجھوں گی کہ مجھے اپنی کھوئی ہوئی کائنات واپس مل گئی۔" پھر یک بیک چونک کر بولی۔ "لیکن رات کی بات پھر رہ گئی۔"

"اسے چھوڑو۔" کرنل گہرا سانس لے کر بولا۔ "بات گئی بات گئی، بس ہنگامہ ہی کھڑا ہو گیا تھا۔"

"اب تو میں ضرور سنوں گی۔" وہ کسی ضدی بچے کی طرح بولی۔ "کیسا ہنگامہ تھا؟ کس نے کھڑا کیا تھا؟"

"کرنل صاحب آپ کو خواہ مخواہ پریشان کر رہے ہیں۔" میں نے مسکراہٹ کے ساتھ بات سنبھالنے کی کوشش کی اور کہا۔ "صرف اتنی سی بات ہے کہ رات ڈاکٹر کو کسی سے شکایت ملی کہ وہ کامران کے متعلقین اگر تعاون نہ کریں تو معالج ایسے کیس کا کوئی کامیاب علاج نہیں کر سکتا۔ میں نے سمجھا بجھا کر رخصت کر دیا تھا۔"

"یہ تو وہ ٹھیک کہتا ہے۔" شمع مسکرانے لگی۔ "بھلا کیا گھبری ہوئی؟ میں تو ڈر گئی تھی، نہ جانے کیا ہنگامہ تھا؟ کوئی گھس آیا تھا گھر میں جوان بیٹے بیٹی کے باپ ہیں، مگر مزاج اب تک نہیں گیا مزاج سے۔" وہ ہنستی ہوئی عمارت کی طرف چل دی۔

"یہ کیا چکر شروع کر دیا تم نے؟" شمع کے جاتے ہی کرنل نے تیکھے لہجے میں سوال کیا۔ "شمع سے آج تک میں نے کوئی بات نہیں چھپائی ہے۔ وہ اچھے وقت کے ساتھ برے وقت کی بھی ساتھی رہی ہے۔"

"اگر بتانے سے کوئی فائدہ ہو تو مجھے قائل کر دیں میں خود ان سے اپنے جھوٹ کا اعتراف کر کے تمام عجیب و غریب واقعات سے آگاہ کر دوں گا۔" میں نے اسے سنجیدہ کر خشک لہجے میں کہا۔

"قائل کر دوں۔" وہ احمقانہ لہجے میں بولا۔ "قائل کرنے کی کیا ضرورت ہے مجھے؟ باہمی اعتماد بھی کوئی چیز ہوتی ہے یا نہیں۔ وہ میری بیوی ہے اور میرا فرض ہے کہ اسے ہر بات سے پوری طرح باخبر رکھوں۔"

"پھر ضرور بتا دیں، پوری کہانی سن کر ان کی راتوں کی نیند اڑ جائے گی۔" میں نے بے پروائی اختیار کرنے ہوئے کہا۔

"اپنا نشہ لینے کے بعد وہ دنیا و مافیہا سے بے خبر ہو جاتی ہے۔۔ خیر وہ بعد کی بات ہے۔ یہ بتاؤ تم کیا کہہ رہے ہو؟ وہ کون لوگ ہیں جو تمہارے دشمن بنے ہوئے ہیں؟"

"میری کچھ خطرناک لوگوں سے ٹھن گئی ہے۔" میں نے ٹھہرے ہوئے لہجے میں کہا۔ "میں نے منشیات فروشوں کے ایک بڑے اور منظم گروہ سے ٹکر لے لی ہے اور اب وہ مجھے راستے سے ہٹا دینا چاہتے ہیں۔"

"اسی لیے تم نے اپنا گھر چھوڑ دیا ہے؟" اس نے

مستفسرانہ لہجے میں کہا۔
"چھوڑا نہیں ہے بلکہ اسے جلا کر راکھ کر دیا گیا ہے۔"
میں نے تلخ لہجے میں کہا۔
"اوہ! تو وہ اخبارات میں تمہارے ہی مکان کا تذکرہ چل رہا تھا!" اس کی آنکھیں حیرت سے پیشانی پر جا چڑھیں۔ "تو تم نے مجھے اب تک کیوں اندھیرے میں رکھا؟ اخبارات میں تو کسی قاتل اور اسمگلر کا حوالہ تھا؟"
"وہ خبر میں نے ہی پولیس کو دی تھی کیونکہ اس وقت منشیات فروشوں کا سرغنہ میرے گھر میں موجود تھا!"
"اس کا وہاں کیا کام تھا؟" میرے انکشافات اس کی حیرت میں اضافہ کرتے جا رہے تھے۔
"میری تلاش کے علاوہ اور کیا مقصد ہو سکتا تھا مگر میں بروقت ہوشیار ہو گیا اور وہ مکان میں آگ لگا کر پولیس کے نرغے سے بچ نکلنے میں کامیاب ہو گیا۔ اسے کسی طرح علم ہو گیا ہے کہ کامران کو یہاں سے علاج کے لیے داخل کرایا ہے۔ کامران کی نگرانی شروع کرا دی گئی۔ میں نے اسی اندیشے کے تحت آپ کو ادھر جانے سے منع کیا تھا جب آپ نے دلچسپی لی تھی کہ آپ کا پیچھا کر نہ ہوا۔ البتہ آدمی کل رات یہاں آ گیا تھا۔ اگر ہم سب حاضر دماغی سے کام نہ لیتے تو وہ کامیاب ہو گیا تھا۔"
"تم اسے کہاں لے گئے تھے؟"
"اسے سرغنہ کے ایک خفیہ ٹھکانے میں گھسنے پر مجبور کیا تھا۔"
"اس سے کیا حاصل ہوا انھیں؟" اس کے چہرے سے تجسس ابھرتا جا رہا تھا۔
"سرغنہ کو صرف یہ جتانا چاہ رہا تھا کہ میرے ہاتھ بھی بہت لمبے ہیں۔ اگر وہ میرے گھر میں گھس سکتا ہے تو میری رسائی بھی اس تک ہو سکتی ہے لیکن اس کے ٹھکانے پر حفاظتی انتظام اتنا مضبوط ہے کہ ہمارا قیدی اندر گھسنے سے پہلے ہی باہر کھڑے محافظوں کی گولی کا نشانہ بن گیا اور اب پولیس اس ٹھکانے کی چھان بین کر رہی ہے۔"
اس وقت کرنل سے مکمل خلاصی کی کوئی صورت نظر نہیں آ رہی تھی۔ اس کے ذہن میں میری طرف سے شبہات سر ابھارنے لگے تھے۔ ایسے موقع پر اگر میں اسے ٹالنے کی کوشش کرتا تو وہ بدگمانی سے ہو سکتا تھا۔ ویسے بھی پچھلی رات اس کے سامنے قاسم کے ایک آدمی سے ٹکراؤ کے بعد بات کھل چکی تھی۔ لہٰذا میں نے بہتر یہی سمجھا کہ اسے کسی جرم کا اعتراف کیے بغیر اسے زیادہ سے زیادہ تفصیلات سے آگاہ کر دیا جائے۔ اسی فیصلے کے تحت میں نے قیدی کے قتل کا الزام محافظوں کے سر ڈال دیا تھا تاکہ اگلے دن کے اخبار میں اگر مقتول کی کوئی تصویر شائع ہو تو اس معاملے میں میری طرف سے کرنل کا ذہن بالکل صاف ہو۔
جب تک کرنل کو اپنے ہر سوال کا تسلی بخش جواب ملتا گیا اس وقت تک وہ پوری یکسوئی کے ساتھ اسی موضوع میں الجھا رہا۔ آخر مطمئن ہونے کے بعد اس نے ایک نازک سوال کر ڈالا۔ "غزالہ ان سب واقعات سے کس حد تک باخبر ہے؟"
"شاید تھوڑا بہت اندازہ ہے اسے۔" میں نے سوچ سمجھ کر جواب دیا۔ "منشیات کے خلاف نفرت تو پہلے بھی موجود تھی میرے ذہن میں لیکن اس نفرت کو ایک جنون کا درجہ اسی وقت نصیب ہوا جب میری غزالہ سے ملاقات ہوئی۔"
"ہوں۔" اس نے حلق سے غراہٹ نما آواز نکالتے ہوئے تفہیمی انداز میں اپنے سر کو جنبش دی۔ "اس نے شیخ اور کامران کی کہانی سنائی ہوگی تم کو..... لیکن تم دونوں عقل سے بالکل کورے ہو۔ اس زمین میں کہیں سے بڑا ساتھی تم کو نہ مل سکے گا۔ تمھیں اور اسے ابتدا ہی میں مجھے اعتماد میں لینا چاہیے تھا۔"
"اعتماد؟" میں نے جھٹکے سے دہرایا۔ "برا نہ مانیں تو میں کہنا چاہوں گا کہ میری مداخلت سے پہلے تو شاید غزالہ آپ دونوں سے بہت دور تھی جب رشتوں کے اعتماد ہی کو ٹھیس لگی ہو تو دوسرے مسائل پس پشت چلے جاتے ہیں۔ اسے تو یہ تک نہیں بتایا گیا تھا کہ کامران کا ذہنی توازن بگڑنے کی وجہ کیا تھی؟"
"تم ٹھیک کہتے ہو۔" وہ بوجھل لہجے میں بولا۔ "ہم جو فصل بوتے ہیں ذہنی کاوشوں پر مجبور ہوتے ہیں۔ یہ ایک آفاقی قانون ہے جسے ہر ایک دوسرے انسانوں پر پورے اعتماد کے ساتھ چسپاں کر دیتا ہے لیکن اپنی ذات کو اس سے مستثنیٰ سمجھتا ہے۔ ہم نے غزالہ پر اعتماد نہیں کیا اور وہ ذہنی طور پر ہم سے دور ہوتی چلی گئی۔ ہم تو شاید اس کا اعتماد اس حد تک کھو بیٹھے تھے کہ وہ ماں باپ سے محبت کے بجائے ذہنی سی نفرت کرنے لگی تھی اور یہ سب کوکین کی لعنت ہے۔ شہر شہر میں اندر کوچے کوچے میں تمھیں ہزاروں منشیات فروش ملیں گے جو جانتے بوجھتے اپنی جانوں کو ہلاکت کا روگ لگائے چلے جا رہے ہیں لیکن میرا گھرانا سب سے

صبر کو آزمانا حماقت کے مترادف ہوتا۔ اس لئے فوری طور پر عمل کرنا ضروری تھا ورنہ فائز المعقل کامران کا خون میری گردن پر سوار ہو جاتا۔

سامنے معاشے کا کشمکش پہلو یہ تھا کہ رخشی میرے اور کامران کے تعلق سے واقف بھی ہوتی تو براہ راست خود تو کوئی خطرہ مول نہ لیتی۔ اپنے مقتول بھائی کے بقول وہ عورت تھی اور جہاں چاہے پناہ لے سکتی تھی۔ بالکل اسی کلیے کے تحت وہ زیر زمین دنیا کے جس آدمی سے چاہتی کام لے سکتی تھی کیونکہ قدرت نے اسے صورت کے ساتھ سراپا کا حسن بھی بہت فیاضی کے ساتھ عطا کیا تھا۔ اگر معاملہ رخشی کے لیے کام کرنے والے کی گرفت پر منتج ہو کر رہ جاتا تو خطرات مزید بڑھ سکتے تھے۔ راستہ صاف ہونے کی واحد صورت یہی تھی کہ براہ راست رخشی پر ہاتھ ڈالنے کا موقع مل سکے۔

"آج رات لاہور جانے کا ارادہ ملتوی سمجھو۔" طویل سکوت کے بعد میں نے غزالہ سے مخاطب ہو کر کہا۔ "کامران کا معاملہ توقیر سے زیادہ اہم ہے۔ اسے نمٹانے کے بعد ہی کچھ سوچا جائے گا۔"

"یہ ایک دم پروگرام کیسے بدل گیا آپ کا؟" اس نے حیرت سے سوال کیا۔ "یا تو آج رات لاہور جا رہے تھے اور اب یک بیک کامران کا خیال آ گیا ہے... آپ میری وجہ سے اپنی ترجیحات میں رد و بدل نہ کریں۔ جہاں اتنے دن دل پر جبر رکھا ہے تو دو چار دن اور کامران کو دیکھے بغیر گزار لوں گی۔ آپ بتا ہی چکے ہیں کہ وہاں اس کی تیمارداری کے لیے اس کا بھائی ہے۔ کیا بے تکیہ پن حد سے زیادہ فکر مندی کی کیا ضرورت ہے؟"

"شاید نہیں نہ ہو مگر مجھے ہو گئی ہے۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "بات چل نکلی ہے تو اب اپنے منطقی انجام کو پہنچ کر ہی ختم ہو گی۔ میں دو چار دن کے لیے بھی کامران کو اپنے امکانی دشمنوں کے رحم و کرم پر نہیں چھوڑ سکتا۔ طویل انتظار اور ناکامی پر جھلا کر وہ کوئی گھٹیا حرکت بھی کر سکتے ہیں۔"

"ایسا تو نہیں کہ آپ رخشی کو ضرورت سے زیادہ اہمیت دے رہے ہوں؟" اس نے پر خیال لہجے میں کہا۔ "لاکھ مجرم سہی مگر ہے وہ ایک عورت ہی۔ شاید اس حد تک نہ جا سکے جو آپ سوچ رہے ہیں۔"

"معاملہ کامران کا ہے۔ کوئی ہوش مند آدمی ہوتا تو کسی وار سے خود بھی اپنا بچاؤ کر سکتا تھا۔ اس کے معاملے میں کوئی خطرہ مول نہیں لوں گا۔ ایک فیصد امکان کو بھی نظر انداز نہیں کروں گا۔"

"لیکن آپ کیا کر سکیں گے؟" اس نے الجھن کے عالم میں سوال کیا۔

"کچھ نہ کچھ تو کرنا ہی ہو گا۔" میں نے بات ختم کرنے کی نیت سے کہا۔ "اس بارے میں کوئی سوچا سمجھا منصوبہ نہ ہو سکے گا۔ حالات کے مطابق فوری فیصلہ کرنا ہو گا۔"

"کیوں نہ جہانگیر کو ٹٹولا جائے؟" سلطان شاہ نے زبان کھولی۔ "اس درمیان میں جو کچھ ہوا ہے اس پر اس کا ردعمل سامنے آئے گا تو شاید کوئی بات سمجھ میں آ سکے۔"

"کامران والے قضیے سے تو اس کا کوئی تعلق نہیں ہے۔" غزالہ بولی۔ "توقیر اور تنظیم کے بارے میں ضرور کچھ اندازہ ہو سکے گا۔"

سلطان شاہ احمقانہ انداز میں سر ہلا کر رہ گیا۔ جیسے بھول ہی گیا تھا۔

"لیکن پھر بھی میں تمھارے مشورے پر عمل کروں گا۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "میرے ذہن میں شروع سے یہ خدشہ موجود رہا ہے کہ توقیر جس غلط فہمی کی بنا پر کی جان کا دشمن ہوا تھا وہ دور ہو چکی ہے۔ دوسری طرف توقیر اپنے کئی ساتھیوں سے محروم ہو چکا ہے۔ تنظیم کو قائم برقرار رکھنے کے لیے اسے قابل اعتماد ساتھیوں کی ضرورت ہے جبکہ رخشی بڑی حد تک وکیل بھائی اور ان کے بے ہودہ عزائم سے کہیں وہ دوبارہ تنظیم میں شامل نہ کر لی گئی ہو۔"

"ایسا ہوا تو دشواریاں بڑھ جائیں گی۔" غزالہ نے تشویش لہجے میں بولی۔ "سہارا مل جانے کے بعد وہ اپنی تمام توجہ کامران پر مرکوز کر دے گی...؟"

"زیادہ نہ سوچو۔" میں نے اس کی بات کاٹتے ہوئے کہا۔ "محض زبانی جمع خرچ سے کام نہیں چلے گا۔ میں جہانگیر سے بات کیے لیتا ہوں، اس وقت وہ ضرور گھر پر ہو گا۔"

یہ کہہ کر میں وہاں سے اٹھ گیا۔ فون پر نمبر ملانے کے بعد دوسری طرف سے ریسیور اٹھا لیا گیا۔

"کیا فون کے سامنے ہی بیٹھے ہوئے تھے؟" میں نے جہانگیر کی آواز پہچان کر خوش دلی کے ساتھ کہا۔

"اوہ! تم ہو۔" دوسری طرف سے ایک ٹھہرے ہوئے

کے ساتھ کیا گیا تھا۔ میں بہت بے چین تھا لیکن سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ تم سے کہاں اور کیسے رابطہ قائم کروں۔ تمہارے دفتر والے تو کچھ بتاتے ہی نہیں۔"

وہ دل کو دل سے راہ ہوتی ہے۔" جہانگیر ڈنبر سے میں نے ہلکا سا قہقہہ مار کر کہا۔ "لیکن تمہاری بے چینی کی وجہ میری سمجھ میں نہیں آسکی... تمہاری دوڑ دھوپ کا میں سن کر میں نے سمجھ لیا تھا کہ اسے تو نے تمہارا خون سفید کر دیا ہے۔"

"وہ بہت خطرناک آدمی ہے۔ بولتا ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ گہری نیند سے اٹھا ہے۔ سرد اور سپاٹ لہجے سے اندازہ ہی نہیں ہوتا کہ وہ کب خوش ہے اور کب ناراض..."

"تو مجھے تلاش کر کے اسے خوش کرنا چاہتے تھے؟"

"بکواس مت کرو!" ساتوس لہجے میں اس کی غراہٹ سنائی دی۔ "وہ اس قدر غیر متوقع طور پر میرے سامنے آیا تھا کہ میں بدحواس ہو گیا اور ذہن مفلوج ہو کر رہ گیا۔ تم یقین نہیں کرو گے کہ جتنی دیر میں اس کے ساتھ تھا، خود کو ایک چلتی پھرتی لاش سمجھ رہا تھا۔ ان حالات میں اس نے تمہارے خلاف جو کچھ کہا وہ کچھ اس طرح میرے ذہن میں پیوست ہو گیا جیسے وہ سب اپنے خیالات ہوں۔ اسی رو میں میں نے تم سے ساری بات کی تھی کیونکہ اس وقت اسے تو شہر میں تھا اور مجھ پر اس کا خوف سوار تھا۔"

"اس کا مطلب ہوا کہ اب وہ شہر چھوڑ چکا ہے؟"

"وہ کل ہی لوٹ گیا... لیکن تم نے میری بات نہ مان کر اچھا نہیں کیا۔"

"کون سی بات کا ذکر کر رہے ہو؟ تم نے تو ابھی خاصی تقریر کر ڈالی تھی۔ کوئی ایک آدھ بات میرے ذہن سے بھی پھسل گئی ہو گی۔" میں نے اس کے بدلتے ہوئے رویے پر دل میں خوشی محسوس کرتے ہوئے کہا۔

"میں نے تاکید کی تھی کہ تم قاسم کو نہ چھیڑنا اور تم نے اس کا پتہ ہی صاف کر دیا۔"

"اس سے ہی تم پر آنچ بھی نہ آسکے گی۔ میں اسے تمہارے حوالے سے ہٹ کر بہت دور لے گیا تھا۔"

"وہ میرا دیکھا بھالا تھا۔ اس سے ایک سمجھوتہ ہو گیا تھا۔ جانتے ہو اب کس نے اس کی جگہ لی ہے؟"

"بھلا میں کیسے جان سکتا ہوں؟"

"ارشی کو قاسم کی جگہ دے دی گئی ہے۔ مجھے بہت محتاط رہنا پڑے گا۔"

"خاصی خوبصورت اور زندہ دل ہے۔ اچھا وقت

اچھا گزرے گا۔ بس ذرا بھابی کو سمجھا کے رکھنا۔" اس کی بات پر میں نے قہقہہ مار کر کہا۔ میں اسے یہ تاثر دینا چاہ رہا تھا کہ تنظیم سے ٹکر لینے کے باوجود میں حالات سے ذرا بھی خائف نہیں تھا۔ "ایک دو ملاقاتوں میں اسے بھی تفصیل سے دیکھ بھال لینا، وہ تمہارے لیے نسبتاً سہل ثابت ہو گی کیونکہ قاسم کے سازشی منصوبے میں وہ بھی برابر کی شریک تھی۔" پھر میں نے چونک کر سوال کیا۔ "بڑی بے فکری سے اپنے فون پر کھل کر باتیں کر رہے ہو۔ کیا اب گفتگو سنے جانے کا ڈر دل سے نکل گیا ہے؟"

"وہ سب اضطراری ردعمل تھا۔" دیسو پر اس کی خفت آمیز آواز سنائی دی۔ "وہ ڈرامائی انداز میں سامنے آیا تھا، چہرہ نقاب میں تھا۔ پھر میری لاعلمی میں میرے گھر میں آگھسا اور اسی طرح واپس بھی چلا گیا... تم خود سوچو کہ میری جگہ ہوتے تو تمہاری کیا حالت ہوتی؟"

"سب تمہارے سامنے ہے۔ سب سے تو سامنا ہو رہا ہے وہ میرے گھر میں۔"

"نہیں!" اس کی بے ساختہ آواز سنائی دی۔

"بالکل، وہ میرا مہمان بن کر رہا ہے۔ یہ اور بات ہے کہ آخری لمحے تک مجھے اس کی اصلیت کا اندازہ نہ ہو سکا ورنہ وہ میرے ہاتھوں سے بچ نہ پاتا۔"

"تم بھی کچھ کم خطرناک نہیں ہو... اسے پوری شدت سے تمہاری تلاش ہے۔ اس کے چلے جانے کے بعد میں نے ٹھنڈے دل سے سوچا تو محسوس کیا کہ تمہارے ساتھ میرا رویہ نامناسب تھا۔ وہ سب کچھ سہی لیکن ہے تو ہم جیسا ایک انسان ہی۔ اس سے کسی آسیب کی طرح ڈرنا بے سود ہے۔ آج وہ اچانک تمہارے خون کا پیاسا ہو گیا ہے، کل میری بھی باری آسکتی ہے۔ طارق بے چارہ تو خیر اس کا لقمہ بن ہی گیا — پھر اس کے مفادات کے لیے ہمیں آپس میں بگاڑ پیدا کرنے سے کیا فائدہ ہے؟"

"تمہارے اقوال زریں سن کر مجھے خوشی ہوئی کہ اب تم بالغوں کے سے انداز میں سوچنے لگے ہو لیکن مجھ سے میرا ٹھکانہ نہ پوچھ بیٹھنا۔ میں تم پر اب آنکھ بند کر کے بھروسا نہیں کر سکتا۔"

"ٹھکانے سے میرا کیا واسطہ؟" اس نے فوراً ہی وضاحت کرتے ہوئے کہا۔ "تم میل جول تو ترک کر نا ہی ہو گا، نہ جانے کب شکنجہ ہوں میں آجائیں۔ ہاں فون نمبر ضرور دے دو تاکہ ضرورت پڑنے پر رابطہ قائم کر سکوں۔"

"نہیں دوست!" میں نے دو ٹوک لہجے میں کہا۔ "فون نمبر

اور مجھ کا شکر ہے ایک ہی بات ہے تم نے میری آنکھیں کھول دی ہیں۔ اب میں اس حماقت کا ارتکاب ہرگز نہیں کروں گا کہ کیا پتا کل پھر اسے لوٹ کر آنا پڑے۔ اگر تمہارے سر پر مسلط ہو جائے اور ایک مرتبہ پھر تمہارا دماغ میری طرف سے مشکوک ہو جائے اور مجھے تھانے میں سجا کر اس کے حضور پیش کر دو۔ یہ غلطی نہیں ہوگی، ہاں میں خود ہی تم کو فون کر کے بتا رہا ہوں گا... یہ میرا وعدہ ہے۔"

"جیوا ماڈرن والے قصے میں بھی شاید تمہارا ہی ہاتھ تھا؟" اس نے بحث کو طول دیے بغیر فوراً موضوع بدل دیا۔

"جو میری طرف ہاتھ بڑھائے گا، میں اس کے گریبان کے بخیے ادھیڑ ڈالوں گا۔ وہ میرے گھر میں گھسا تھا اور میں نے اسے لڑکی کی چوکھٹ پر موت کے گھاٹ اتار دیا۔"

"تم واقعی بہت چھپے ہوئے ہو۔" اس کے گہرے سانس کی آواز سنائی دی۔ "اس وقت اسے فون پر مجیب تھا۔ جیوا ماڈرن کے محافظوں نے اس خیال سے لاش اندر گھسیٹی تھی کہ خاموشی کے ساتھ اسے کہیں دفن کر کے خون کے نشانات صاف کر دیں گے۔ ناصر کے بارے میں پوچھ گچھ کی نوبت آئی تو انجان بن جائیں گے۔ ویسے بھی اس علاقے میں یہ تعین کرنا دشوار ہوتا کہ ناصر کہاں ہوا ہوگا مگر خلاف توقع پولیس فوراً ہی وہاں آ پہنچی اور اب دشواریاں کھڑی ہو گئی ہیں۔ تم کہتے ہو کہ وہ شخص تمہارے گھر میں گھسا تھا لیکن ہم سب کے لیے وہ اجنبی ثابت ہوا ہے۔ جیوا ماڈرن میں اسے لڑکی کی موجودگی کے باعث حفاظتی انتظامات بہت سخت تھے اسی لیے تو دربان نے دستک کے جواب میں ہر ایک اجنبی کو دیکھتے ہی اس کی کھوپڑی پر ضرب لگائی تھی لیکن اس کے گرتے گرتے گولی چل گئی اور اپنا کام دکھا گئی۔ نشانہ تمہارا بھی بے خطا ہوتا ہے۔"

"یہ تمہاری رخشی تمہیں کہاں مل سکے گی؟" میں نے سرسری لہجے میں سوال کیا۔

"پتا نہیں، ابھی تک اس سے رابطہ نہیں ہوا۔ میرا دوسرا ہی کام اسے ڈھونڈنے اس کے تقرر کی مجبوری ہے۔"

"تو کیا اسے قاسم کے انجام کی اطلاع مل گئی تھی؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔

"ہاں ۔۔۔ شہر چھوڑنے سے پہلے اسی نے مجھے بتایا تھا۔ میرا اندازہ ہے کہ وہ ہم لوگوں پر پورا اعتماد نہیں کرتا بلکہ یہاں اس کے اپنے بھی کچھ روابط ہیں۔ مگر تمہیں ایک دم رخشی کیسے یاد آ گئی؟"

"جیوا ماڈرن کے پھاٹک پر مرنے والے کی لاش دیکھی تھی آپ نے؟" میں نے جواب دینے کے بجائے سوال کر ڈالا۔

"عجیب بات کرتے ہو۔" اس کی آواز میں چڑچڑاپن عود کر آیا۔ "بتا رہا ہوں کہ اس کے تقرر کی خبر دوپہر ہی ملی ہے۔ ابھی تک میرا رابطہ نہیں ہوا پھر وہ لاش کیسے دیکھ لیتی اور لاش سے اس کا تعلق بھی کیا، وہ تو اب پولیس کی تحویل میں ہے۔"

"میرا مشورہ ہے کہ اس کا کھوج لگاؤ اور راستے سے ہٹا دو۔ گروہ ملنے سے پہلے کا مشورہ دو۔ ایسا نہ ہو کہ اس کا بھائی ناراض قرار دے کر خیرات کی کھاتے میں دفنا دیا جائے۔"

"رخشی کا بھائی؟" وہ شدید حیرت سے چیخ پڑا تھا۔ "یہ کیا بکواس ہے جو تم... تمہیں کیسے علم ہوا اس رشتے کا؟"

"میں نے باقاعدہ باز پرس کی تھی اس سے۔ وہ تنہا ہی اپنے لیے کام کرتا تھا اور اسی کے ایما پر میری تلاش میں نکلا ہوا تھا۔ وہ خود مارا جاتا تو شاید اس کے ذریعے میں مار لیا جاتا۔"

"تم اپنے دشمنوں کی تعداد بڑھاتے جا رہے ہو۔" میری وضاحت کے بعد اس کی آواز سے جوش کا فقدان ہو گیا۔ "تنظیم سے تصادم ایک الگ بات ہے لیکن تم نے رخشی سے ذاتی پرخاش بھی مول لے لی ہے۔ ایک ہی رات میں تم نے اس کے بھائی کے علاوہ محبوب کا بھی خون کیا ہے۔ شاید اسے تو اس بات سے واقف ہے اسی لیے اس نے رخشی کو اپنے ساتھ ملایا ہے۔ اسے تو اس کے انتقامی جذبے سے بھرپور فائدہ اٹھانے کا ارادہ رکھتا ہے۔"

"لیکن اسے تو کا رخشی سے رابطہ کیسے ہو گیا کہ اس نے لاہور سے رخشی کے تقرر کا حکم جاری کر دیا؟"

"میں نے بتایا نا کہ اسے کسی ذریعے سے قاسم کے انجام کی خبر بھی مل گئی تھی۔ شاید شہر میں اس کے کچھ اور لوگ بھی ہیں۔ ان ہی کے ذریعے رخشی سے بھی رابطہ ہو گیا ہوگا۔"

"یہ تم... آج اتنی بے فکری سے باتیں کیسے کر رہے ہو؟" میں نے اچانک ہی چونک کر سوال کیا۔ "بھابی کہاں ہیں؟"

"خدا کا شکر ہے کہ اب رفتہ رفتہ اس کی تنہائی دور ہو رہی ہے۔ کسی سہیلی کے ساتھ شاپنگ کے لیے نکلی ہوئی ہے ورنہ تو واقعی بات کرنا دشوار ہو جاتی۔"

"ٹھیک ہے، پھر ایک دو روز میں فون کروں گا۔"

"وہی ہوا جس کا اندیشہ تھا۔" واپس آ کر میں نے غزالہ اور سلطان شاہ کی استفسار طلب نگاہوں کے جواب دیتے ہوئے لہجے میں کہا۔ "جہانگیر سے بات کرنا مفید ثابت ہوئی۔ آج ہی رخشی کو باقاعدہ تنظیم میں شامل کر لیا گیا ہے۔"

"جہانگیر آج کیسے مہربان ہو گیا؟" غزالہ نے پوچھا۔

اپنے پچھلے رویے پہ نادم تھا۔ اسے توسے اچانک ملتان شاہ ہوجانے پہ بوکھلایا ہوا تھا لیکن اب اسے اندازہ ہوگیا ہے کہ میری ہی طرح کسی وقت اس کی بھی باری آسکتی ہے۔"

"یعنی لاہور جانے کا پروگرام اب ملتوی ہی ہوگیا؟" سلطان شاہ نے سوال کیا۔

"ہاں۔ بدقسمتی سے جہانگیر کا ابھی تک خرشی سے کوئی رابطہ نہیں ہوا ورنہ میں براہ راست اس سے دوٹوک بات کرلیتا۔ اب دوسرے طریقہ کار پر عمل کرنا ہوگا۔"

عذرا نے میرے پروگرام کے بارے میں واقفیت حاصل کرنا چاہی لیکن میں نے اسے ٹال دیا اور پھر سلطان شاہ کو ساتھ لے کر وہاں سے روانہ ہوگیا۔

اپنے حلیے میں چند نمایاں ظاہری تبدیلیوں کے باعث مجھے پورا یقین تھا کہ خرشی سمیت کوئی بھی شناسا مجھے دور سے پہلی نظر میں نہیں پہچان سکے گا اس لیے میں نے کوئی نیا سوانگ رچانے کا ارادہ ترک کردیا۔ گلشن اقبال میں اکبر کی علاج گاہ تک پہنچتے پہنچتے میں نے پورے پروگرام کی جزئیات سلطان شاہ کو ذہن نشین کرادی تھیں پھر میں نے اسے علاج گاہ سے کچھ دور کار سے اتار دیا اور وہ پیدل ہی اس طرف روانہ ہوگیا۔ اسے وہاں پہنچ کر کامران کو دیکھنا تھا اور اسپتال کے عملے سے اس کے بارے میں دو چار سوالات کرکے واپس آنا تھا۔ میں نے اپنی کار علاج گاہ سے کچھ دور ایسی جگہ روک لی جہاں سے میں علاج گاہ کے پھاٹک سے آنے جانے والوں پر نگاہ رکھ سکتا تھا مگر میری طرف کوئی خاص طور پر متوجہ نہ ہوتا۔

اس پروگرام کو طے کرتے ہوئے میرے ذہن میں ایک موہوم سا خطرہ موجود تھا کیونکہ توقیر سے بچنے کے لیے میں زخمی سلطان شاہ کو گھر سے اسی علاج گاہ میں لے آیا تھا مگر بعد میں قاسم کے مذموم عزائم کا اندازہ لگانے کے بعد ہم دونوں کو ہنگامی طور پر وہاں سے ایمبولینس لے کر فرار ہونا پڑا تھا گو ایمبولینس جناح اسپتال کے احاطے میں چھوڑ دی گئی تھی لیکن علاج گاہ میں سلطان شاہ کی شناخت مسائل کھڑے کرسکتی تھی جب وہ وہاں سے میرے ساتھ فرار ہوا تو ڈریسنگ کی وجہ سے [illegible] ہوکر رہ گیا تھا۔ اس وقت کے مقابلے میں اب اس کے زخم تیزی سے مندمل ہوگئے تھے لیکن چہرے اور پیشانی پر نشانات واضح تھے۔ میرا خیال تھا کہ اس بنا پر اسے پہچانا نہ جاسکے گا دوسری طرف سلطان شاہ نے اس منصوبے کا ذکر ہی نہیں چھیڑا تھا وہ دلیری اور وفاداری کا مظاہرہ ہی کچھ اور سمجھتا تھا۔ مجھے پورا یقین تھا وہ یہی سوچ رہا ہوگا کہ کہیں اس کی زبان سے کسی اشتعال انگیزی [illegible] کر میں اسے بچوں کی طرح مہم سے واپس [illegible]

پناہ رہا ہے۔"

اس مقام پر سلطان شاہ کے نمودار ہونے کا انتظار کرتے ہوئے مجھے وہ اندیشے کچھ زیادہ ہی قوی محسوس ہونے لگے۔ سلطان شاہ کے مقابلے میں شاید میری ذات زیادہ محفوظ تھی۔ سر کے بالوں کی رنگت سے وضع قطع تک میری شناخت میں تبدیلی رونما ہوچکی تھی اور محض خدوخال کی بنا پر میرا پہچانا جانا شاید ناممکن ہوکر رہ گیا تھا۔

میں نے گاڑی اسٹارٹ کی اور اسی طرف روانہ ہوگیا، جدھر سے سلطان کو وہاں پہنچنا تھا۔ دور سے کار پہچانتے ہی وہ ٹھٹک کر اپنی جگہ رک گیا۔ "اندر آجاؤ!" میں نے گاڑی اس کے قریب روکتے ہوئے کہا۔ اور اس نے کچھ نہ سمجھنے والے انداز میں پچھلی سیٹ سنبھال لی۔

"کیا پروگرام منسوخ ہوگیا؟" کار کے حرکت میں آتے ہی اس نے متحیرانہ لہجے میں سوال کیا۔

"منسوخ نہیں، کچھ تبدیلی ہوا ہے۔" میں نے مسکراتے ہوئے وضاحت کی۔ "یہاں سے ایمبولینس لے کر فرار ہونے والا قصہ ابھی زیادہ پرانا نہیں ہوا ہے۔ تمہارے چہرے پر زخموں کے تازہ نشانات کی بنا پر تمہارے ہاتھوں زک اٹھانے والے ایمبولینس ڈرائیور یا اسپتال کے عملے کے کسی فرد نے تمہیں پہچان لیا تو تم دشواریوں میں پڑ جاؤ گے۔"

"مجھے خود بھی یہ خیال آیا تھا۔" اس نے گہرا سانس لے کر کہا۔ "لیکن یہ سوچ کر خاموش رہا کہ تم پروگرام بنا رہے ہو تو اس پہلو پر بھی غور کر لیا ہوگا۔ اپنی زبان سے خطرے کا اظہار کچھ اچھا نہیں لگ رہا تھا۔"

"تم نرے احمق ہی ہو۔" میں نے کہا۔ "میں نے سوچا ضرور تھا لیکن اس معاملے کو اتنی اہمیت نہیں دی تھی۔۔۔ منزل پر پہنچ کر اپنی غلطی کا اندازہ ہوا اور میں واپس لوٹ آیا۔ اب تم کار میں رہو گے، تمہاری جگہ میں اندر جاؤں گا۔"

"یہ تو اس سے بھی برا ہوگا۔" اس نے بلا تامل کہا۔ "صرف بال رنگ لینے سے تم بچ نہیں سکو گے اور اگر ترشی خود وہاں موجود ہوئی تو تمہیں پہلی ہی نگاہ میں پہچان لے گی۔"

"ان میں سے کوئی پہچان لے تو فرق نہیں پڑتا۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "اس چال کا مقصد بھی یہی ہے کہ اگر کوئی کامران پر نگاہ رکھ رہا ہے تو وہ سامنے آنے پر مجبور ہو جائے۔"

"اور اگر تمہیں پہچان کر انہوں نے اسپتال ہی میں قصہ نمٹانے کا فیصلہ کر لیا تو میں باہر بیٹھا ہاتھ ملتے انتظار ہی کرتا رہ جاؤں گا اور وہ ہاتھ جھاڑ کر صاف نکل جائیں گے۔"

"علاج گاہ کو اس حد تک غورت کرنا ناممکن ہوگا۔ ایسا صرف اسی وقت ہو سکتا ہے جب اکبر خود اس گروہ کا سرگرم رکن ہو۔ لیکن تمہیں باہر رہ کر آنکھیں کھلی رکھنی ہوں گی۔"

"باہر رہ کر آنکھیں کھلی رکھنے سے کچھ بھی نہ ہوگا۔" وہ خشک لہجے میں بولا۔ "کامران کا ذہنی توازن بگڑا ہوا ہے۔ ان میں سے کسی کو اگر یہ اچھوتا خیال سوجھ گیا تو کامران کے کمرے ہی میں بے خبری میں تمہاری کھوپڑی پر ضرب لگا کر تمہیں بے ہوش کر دے گا اور اسپتال کے عملے کو بتائے گا کہ تم کامران کے حملے کا شکار ہوئے ہو۔ پھر تم ایمبولینس میں اغوا کر لیے جاؤ گے اور میں آنکھیں کھولے کھولے سو کر جاؤں گا۔ پتا بھی نہ چل سکے گا کہ تم کب اور کہاں لے جائے گئے ہو۔"

"تمہیں سوجھی بھی دور کی ہے۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ "تمہارا خیال ہے کہ میں بالکل ہی بیوقوف ثابت ہوں گا؟"

"یہ مطلب نہیں تھا میرا۔" اس نے بوکھلا کر جلدی سے وضاحت کی۔ "بے خبری میں وار کیا جائے تو ساری دلیری اور ہوشیاری دھری کی دھری رہ جاتی ہے۔ یہ دو بدو مقابلے کی باتیں ہیں۔"

"پھر تم کیا چاہتے ہو؟" میں نے فیصلہ اسی پر چھوڑتے ہوئے کہا۔

"ہم دونوں ہی الگ الگ رہتے ہوئے اندر گھسیں۔" اس نے تجویز پیش کی۔ "تم اندر چلے جانا، میں احاطے میں منتظر رہوں گا۔ اس طرح کوئی بھی گڑبڑ میری نظر سے نہ بچ سکے گی۔ اگر تم زیر ہی کر لیے گئے تو کم از کم احاطے تک تو لائے ہی جاؤ گے۔"

"یہ بات کچھ معقول لگتی ہے۔" میں نے کار ایک گلی میں موڑتے ہوئے کہا۔ "لیکن یہ یاد رکھنا کہ ناگزیر صورت حال پیدا ہوئے بغیر تم سامنے آنے کی کوشش نہیں کرو گے۔"

اس بار میں ایک جگہ ڈرائیونگ سیٹ چھوڑ کر اتر گیا۔ اس نے کار آگے بڑھا دی۔ میں نے رک کر سگریٹ سلگائی اور پھر آہستہ آہستہ علاج گاہ کی طرف چل دیا۔

احاطے میں داخل ہو کر میں نے دزدیدہ نگاہوں سے اطراف کا جائزہ لیا تو کرنل کی کار ایک گوشے میں کھڑی نظر آئی۔ غالباً سلطان شاہ ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھا ہوا تھا۔ میں دھڑکتے دل کے ساتھ اندر داخل ہوا اور کسی کی توجہ کا مرکز بنے بغیر کامران کے فلور پر پہنچ گیا۔ اس علاج گاہ میں تمام کمرے [illegible] چند کمرے ضرور ایسے تھے جن کو اندر سے بولٹ یا مقفل کیا جا سکتا تھا۔ شاید یہ بندوبست خطرناک ذہنی مریضوں کے لیے رکھا گیا تھا کہ کہیں وہ جنون میں آ کر۔۔۔ کمرے میں بند ہو جائیں یا خود کو شدید نقصان پہنچا بیٹھیں۔ ایسے کمروں میں عملے کے ارکین چابی لگا کر اندر داخل ہو سکتے تھے اور شاید اسی وجہ سے اس فلور پر مستعد عملہ رکھا گیا تھا جو فلور پر پہنچنے والے ہر ملاقاتی کا سوالیہ نظروں کے ساتھ استقبال کرتا تھا تاکہ کوئی دوسرے مریض کی خلوت میں دخل انداز نہ ہو سکے۔

نرس کو کامران کا نام بتا کر میں اس کے کمرے کی طرف بڑھ گیا۔ دروازے پر ہلکی سی دستک دے کر میں بلا توقف اندر داخل ہوا تو فوری طور پر ایک خوشگوار حیرت کا سامنا کرنا پڑا۔

کامران کے بستر کے قریب ہی کرسی ڈالے ایک خوبصورت درمیانی عمر کی نرس گود میں رنگ برنگی مختلف چیزیں لیے بیٹھی تھی اور کامران کے ہاتھ میں گتے کے ٹکڑے تھے جنہیں بستر کی شفاف چادر پر جوڑ کر غالباً وہ کوئی تصویر یا خاکہ مکمل کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔ میری مداخلت پر وہ دونوں ہی اپنی محویت سے چونک کر میری طرف متوجہ ہو گئے تھے۔

نرس ہوش مند تھی لہٰذا اس کی نگاہوں میں جھلکتی ہوئی ناگواری کی چمک میرے لیے کوئی خاص مفہوم نہیں رکھتی تھی لیکن کامران دیوانہ تھا۔ اس کی آنکھوں میں میں نے ہمیشہ ہی وحشت اور بے رونقی اور ویرانی رچی ہوئی دیکھی تھی لہٰذا اس کی آنکھوں کی ناگواری کے ساتھ زندگی کی چمک دیکھ کر میرے دل میں ایک لطیف تشکر کا احساس امڈ آیا۔

کامران کو کھیل کا سہارا تھا اور مہینوں سے اس ایک غلطی

سہا نظر آپ سمجھ رہا تھا کہ اس نے اپنی ماں کی لاشعوری سمیلیں کو کیپن کی بھاری مقدار کھالی تھی مگر اس وقت وہ نرس کے ساتھ جس انداز میں گیس میں منہمک تھا وہ میرے لیے بہت وجہ افزا تھا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے اپنے محبوب مشغلہ میں اسے میری مداخلت ناگوار گزری ہے۔

"ہیلو کامران! کیا حال ہے؟" میں نے آگے بڑھتے ہوئے اس سے سوال کیا۔

نرس اپنی گود میں رکھی ہوئی جیز کی میز پر ڈال کر اٹھ چکی تھی۔ کامران نے میرے سوال کا جواب دینے کے بجائے نرس کی طرف دیکھا پھر اس کی سرسراتی ہوئی آواز میرے کانوں سے ٹکرائی "یہ کون ہے؟ یہاں کیوں آیا ہے؟"

"تم سے ملنے آئے ہیں، خود ہی پہچاننے کی کوشش کرو۔" نرس نے مسکراتے ہوئے شفقت آمیز لہجے میں کہا۔

"نہیں!" اس نے اچانک دونوں ہاتھوں سے اپنی کنپٹیاں تھام لیں۔ "میرا سر پھٹ رہا ہے... میں مر جاؤں گا۔ میں مر جاؤں گا۔ تم سب پاگل ہو۔ چلے جاؤ یہاں سے۔"

"سب جا رہے ہیں، تم ذہن پر زور مت دو۔" نرس نے جلدی سے اسے سہارا دے کر لٹانے کی کوشش کرتے ہوئے کہا اور میں نے بڑھ کر بستر پر پڑے ہوئے رنگین گھوٹے ہٹا دیے۔ میرا خیال تھا کہ وہ لیٹنے میں مزاحمت کرے گا لیکن اس نے حیرت ناک سعادت مندی کا مظاہرہ کیا اور کنپٹیاں ہتھیلیوں میں دبائے ہوئے لیٹ گیا۔ ساتھ ہی وہ دھیمی آواز میں کچھ بڑبڑاتا بھی جا رہا تھا۔

نرس نے ٹرالی سے ایک نئی سرنج لے کر ایک شیشی سے اس میں کوئی سیال منتقل کیا اور کامران کو پچکارتے ہوئے بہت آرام سے وہ سیال اس کے داہنے بازو میں اتار دیا۔ کامران کی آواز فوراً ہی دھیمی ہونے لگی۔ عضلات کا تناؤ ڈھیلا پڑنے لگا اور چند ہی سیکنڈ میں دوا کے زیر اثر وہ گہری نیند یا بے ہوشی میں ڈوب گیا۔

"بہت دردناک حالات سے دوچار ہے آپ کا مریض۔" نرس نے استعمال شدہ خالی سرنج ٹرالی کے نچلے خانے میں پھینکتے ہوئے کہا۔ "دورہ پڑنے سے پہلے درمیان میں کبھی کبھار ذہن تھوڑا سا بیدار ہو جاتا ہے لیکن ذرا بھی زور پڑے تو یہی کیفیت ہوتی ہے۔ اگر یہ انجکشن نہ دیتی تو اس پہ شدید خطرناک دورے کی حالت طاری ہو سکتی تھی۔"

میں نے پہلی بار اس کی آنکھوں میں زندگی کی چمک دیکھی ہے۔ میں نے امید افزا لہجے میں کہا۔

"علاج موثر ثابت ہو رہا ہے۔" اس نے اعتراف کیا۔ "ڈاکٹر اکبر اس پر بہت محنت کر رہے ہیں لیکن بگڑا ہوا کیس ہے۔ بالکل صحت مند ہونے کے لیے خاصی مدت درکار ہوگی۔"

"سنبھلنے کی امید ہو تو طویل انتظار بھی کیا جا سکتا ہے۔ آپ سے بہت مانوس ہو گیا ہے۔"

اس کے ہونٹوں پر ایک اداس سی مسکراہٹ پھیل گئی۔ "تین نرسیں اس کے ہاتھوں پٹ چکی ہیں۔ پتہ نہیں کیا بات نظر آئی ہے کہ میرے ساتھ کبھی بدتمیزی نہیں کی بلکہ کبھی کبھی بڑے شوق سے مجھے گھورتا رہتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ مجھ میں اسے ماضی کی کسی مانوس شباہت کی جھلکیاں ملتی ہوں۔ وہ لیس لاشعوری سی حرکت ہوتی ہے اس کی۔ جب بھی میں نے اس انہماک پر اسے ٹوکا تو فوراً ہی سنبھل جاتا ہے۔ جیسے خواب دیکھتے دیکھتے اچانک جاگ اٹھا ہو۔"

"لاشعور کام کرنے لگا ہے تو ان شاء اللہ شعور بھی بحال ہو جائے گا۔" میں نے پُرامید لہجے میں کہا۔

"ڈاکٹر اکبر کی ہدایت پر درمیان میں ایک مرتبہ پھر ان تینوں میں سے ایک نرس اس کے پاس بھیجی گئی تھی۔ اس پر نگاہ پڑتے ہی بھڑک اٹھا تھا اور پھینکے پکارنے لگا تھا۔ میں آئی تو میرے ساتھ بالکل نارمل رہا بلکہ کچھ دیر تک کھیلتا بھی رہا۔"

"آپ کا نام کیا ہے سسٹر؟"

"میرا نام تو بس سسٹر ہی سمجھیے۔" اس نے مسکراتے ہوئے گفتگو کو نجی حدود میں داخل ہونے سے روک دیا۔ "لیکن کامران مجھے از خود گڈی کہنے لگا ہے... کہیں ایسا تو نہیں کہ یہی نام اس کے لیے مانوس رہا ہو!"

"کم از کم میرے علم میں نہیں۔" میں نے اعتراف کیا۔

"آپ ڈاکٹر اکبر سے ضرور مل لیں۔" اس نے اپنا سامان سمیٹ کر ٹرالی پر رکھتے ہوئے کہا۔ "ان کا خیال ہے کہ گڈی کا سامنے لایا جانا مریض کے حق میں بہت بہتر ثابت ہوگا۔ آپ کو دیکھنا ہوگا کہ ذہنی توازن بگڑنے سے پہلے مریض کس کو گڈی کہتا تھا۔ ایسے معاملات میں سب کچھ ڈاکٹر نہیں کر سکتا۔ مریض کے ہمدردوں کو بھی تعاون کرنا پڑتا ہے۔"

"میں ضرور ملوں گا ڈاکٹر سے۔" میں نے کہا اور وہ ٹرالی سمیت کمرے سے چلی گئی اور میں کامران کے بستر کے قریب پڑی ہوئی کرسی پر بیٹھ گیا۔ اس وقت میرے ذہن میں اس نرس کے لیے رشک کے جذبات امڈے چلے آ رہے تھے جو کسی صلے یا ستائش کی پروا کیے بغیر اپنے فرض کی حدود سے بڑھ کر ذاتی سطح پر ایک دلی اپنے کی دلجوئی کی کوشش میں کر

آگیا تھا۔

"ہر بار وہ ایک مختلف نام سے سامنے آئی لیکن اس کا اصلی نام شاہدہ بانو ہے۔" میں نے دانستہ جھوٹ کا سہارا لیا۔ "تم اسے کس نام سے جانتے ہو؟"

"صرف آواز ہی سنی ہے فون پر۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا۔ "کام کا آدھا معاوضہ پیشگی مل چکا ہے۔"

"پھر اسے کام پورا ہونے کی اطلاع کیسے دو گے اور بقیہ رقم کیسے ملے گی؟" میں نے اس کے اعتماد کو متزلزل کرنے کی نیت سے کہا۔

"تمہیں اسٹون ہاؤس میں قید کرنا ہے۔ وہیں ایک مخصوص جگہ پر بقایا رقم مل جائے گی۔ کام پورا ہونے کی اطلاع دینا میری ذمے داری نہیں ہے۔ ہوسکتا ہے کہ وہ تمہیں اس ویران عمارت میں بھجوانا یا سب کچھ کرانا چاہتی ہو۔"

"پھر تم مجھے کس مار پیٹ اور زندگی کی دھمکی دے رہے تھے؟"

"اس سے مجھے کون روک سکتا ہے؟ اسٹون ہاؤس کی ویران عمارت میں تم میرے ہی رحم و کرم پر ہو گے۔"

"پیشگی معاوضہ کیسے ملا تھا؟" میں نے اس طریقہ کار میں دلچسپی محسوس کرتے ہوئے سوال کیا۔

"آمادگی ظاہر کرنے کے بعد مجھے اسٹون ہاؤس کا جائزہ لینے کا مشورہ دیا گیا تھا۔ وہیں ایک مقفل کمرے میں پیشگی رقم کا لفافہ موجود تھا۔ پوری عمارت ویران پڑی ہوئی تھی۔"

"اور تم یہ جاننا بھی نہ چاہو گے کہ تم سے کام لینے والی کون ہے؟"

"فطری تجسس کی بات اور ہے۔ ویسے یہ بات معاہدے میں شامل ہے کہ کامران کی عیادت کے لیے آنے والے شکار کو اسٹون ہاؤس میں قید کرنے کے بعد میں تاحکم ثانی ادھر کا رخ نہیں کروں گا۔" وہ اندر سے خاصا سمجھا ہوا آدمی نظر آرہا تھا۔

"میرے بارے میں خاص ہدایت دی گئی تھی؟" میں نے اس کے بدلتے ہوئے معاندانہ رویے سے فائدہ اٹھانے کی نیت سے سوال کیا۔

"شاید اسے تمہارے اور کامران کے تعلق کا علم تھا۔ مجھ سے کہا گیا تھا کہ جو بھی پہلا شخص وہاں پہنچے اس پر ہاتھ ڈال دوں۔ تمہاری جگہ کوئی اور بھی ہوتا تو میرا یہی اقدام ہوتا۔"

"اور اگر میں تمہیں دگنی رقم کی پیشکش کروں تو؟" میں نے اس کی طرف دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

اس کی آنکھوں میں حریصانہ چمک ابھر کر ڈوب گئی اور وہ مضبوط لہجے میں بولا۔ "جو ہو چکا سو ہو چکا [illegible] بھی میرے لیے قابل قبول نہ ہوگی۔ ایسے دھندوں میں [illegible] بھرم کی بہت زیادہ اہمیت ہوتی ہے۔"

"اور اگر میں اسٹون ہاؤس میں تمہیں زک پہنچانے کی کوشش کروں تو؟"

"میرا نشانہ بے خطا ہے۔" [illegible] لہجے میں کہا۔ "اسپتال کی بھیڑ میں سے تمہیں یوں نکال لانے کے لیے غیر معمولی دل گردے کی ضرورت تھی۔ اب تو تم بالکل ہی بے بس ہو۔"

پھر اس سے غیر ضروری سی گفتگو ہوتی رہی۔ [illegible] کے اشارے پر جب نے دوسرے مکانات سے الگ تھلگ ہوئے ایک بیرونی مکان کے پھاٹک کے قریب کار روکی [illegible] نے انجن آف کر کے چابی نکالی اور اپنے کوٹ کی جیب میں ڈال لی۔ پھر اس کی تقلید میں مجھے بھی کار سے اترنا پڑا۔ اس کا ایک ہاتھ بدستور جیب میں تھا۔ مجھے پورا یقین ہو گیا تھا کہ ضرورت پڑنے پر وہ جیب ہی سے گولی چلانے میں لمحہ بھر کی بھی تاخیر نہیں کرے گا۔

دوسری طرف وہ راستے بھر [illegible] کر رہا تھا۔ [illegible] کے امکانات پر سوچ بھی نہ سکا تھا۔ [illegible] عقل مندی کی تھی کہ ہمارے نکلنے کا اندازہ لگانے [illegible] ایک طرف گھمائے گیا تھا اور اس وقت تاحد نظر ویرانی کا راج نظر آرہا تھا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ [illegible] معاشرے میں [illegible] سلطان شاہ نے [illegible] ہی مورچہ سنبھال لیا ہوگا اور ضرورت پڑنے پر خود بخود [illegible] میں آجائے گا۔

آہنی پھاٹک کی ذیلی کھڑکی ایک بیرونی میکنزم [illegible] ہی کھل گئی اور وہ میرے پیچھے اندر داخل ہو گیا۔ [illegible] انتظام [illegible] سے ہی ہوئی [illegible] عمارت [illegible] عین مطابق تھی۔ مجھے لانے والے نے داخلی دروازے کا قفل کھولا اور اندر داخل ہونے کے بعد ہم ایک کشادہ کمرے میں [illegible] ہو گئے۔ وہ سیدھا آتش دان کی طرف گیا تھا جس کے اوپر ایک پھولا ہوا لفافہ موجود تھا۔ اس نے لفافہ دیکھے بغیر کوٹ کی اندرونی جیب میں ڈال لیا۔

"اب تم یہاں آرام کرو۔" اس نے ریوالور کو گردش دیتے ہوئے کہا۔ "میرا کام پورا ہو گیا۔"

میں خاموشی کے ساتھ اپنی جگہ کھڑا اسے گھورتا رہا [illegible] ریوالور کی نال میری طرف اٹھائے الٹے قدموں دروازے [illegible]

طرف بڑھنے لگا اور پھر باہر نکل گیا۔ اس نے پھرتی سے دروازہ بند کر دیا تھا۔ بجلی کی سی سرعت سے دروازے کی طرف لپکا تھا لیکن زینے پر پڑاؤ زیادتی بے سود ثابت ہوئی۔ اتنی دیر میں وہ باہر سے دروازہ مقفل کر چکا تھا اور راہداری میں اب اس کے دور ہوتے ہوئے قدموں کی ہلکی سی دھمک گونج رہی تھی۔

میں تشویش زدہ انداز میں کمرے کا جائزہ لینے لگا۔ وہاں ایک پرانا سا وہ عریض مسہری، ایک کرسی اور لکھنے کی میز کے علاوہ کچھ بھی نہیں تھا۔ ایک کونے میں غالباً ملحقہ باتھ روم کا دروازہ نظر آ رہا تھا۔

مجھے نہایت اطمینان کے ساتھ قید کیا جا چکا تھا اور اگر اس کارروائی کے پیچھے رخشی ہی کا ہاتھ تھا تو مجھے پورا یقین تھا کہ سلطان شاہ نہایت آسانی کے ساتھ اندر آ سکے گا اور محتاط انداز میں مجھ تک رسائی کی کوشش کرے گا۔

رخشی نے تو غیر کے لیے کام کرنے کے خاصے گر سیکھ لیے تھے اور اس بار خود سامنے آئے بغیر نہایت چابک دستانہ انداز میں مجھے اغوا کروا لیا تھا۔ اس کے وہم و گمان میں بھی نہ رہا ہوگا کہ اس طرح اپنے کسی آدمی کے بجائے میں خود اس کے دام میں آ جاؤں گا جب کہ میں نے اس تک رسائی کے لیے دیدہ و دانستہ وہ راہ اختیار کی تھی۔ اب دیکھنا یہ تھا کہ رخشی کا دھنس جانے کی اطلاع پا کر وہ کب تک ادھر کا رخ کرتی ہے۔ اس سے آمنا سامنا ہونے تک میں وہاں سے نکلنے کے بجائے اسی کمرے میں مقید رہنا پسند کرتا۔

اس کمرے میں خورد و نوش کے سامان کی غیر موجودگی سے اندازہ ہو رہا تھا کہ مجھے زیادہ طویل عرصے تک انتظار نہیں کرنا ہوگا۔ اس نے اسٹون ہاؤس کی عمارت شاید اسی مقصد کے لیے کرائے پر حاصل کی تھی کہ کامران کے کسی ملاقاتی کو گھیر گھار کر میرے بارے میں معلومات حاصل کر سکے۔

کمرے کی تفصیلی تلاشی لینے پر مجھے وہاں ایک پرانا رسالہ مل گیا اور میں بستر پر دراز ہو کر اس کی ورق گردانی میں مصروف ہو گیا۔ ابھی میں نے اس شغل کا آغاز ہی کیا تھا کہ اچانک دروازے پر کھٹکے کی آواز ہوئی اور میں بستر سے اچھل کر فرش پر آ گیا۔ پھر اس سے پہلے کہ میں دوڑ کر دروازے کی آڑ میں پناہ لیتا، کمرے کا دروازہ کھل گیا اور پھر رخشی کی طنز آمیز آواز سنائی دی۔

"لو! اس بار تو واقعی قسمت نے ساتھ دیا ہے۔ تم خود کو مجھ سے بچا نہ سکے۔" وہ دروازے میں ہاتھ میں خود کار پستول لیے راہداری میں کھڑی ہوئی تھی اور اس آتشیں ہتھیار کا مہیب دہانہ میری طرف اٹھا ہوا تھا۔

"سب تمہاری کوشش کا نتیجہ ہے۔" میں نے پُرسکون لہجے میں کہا۔ "یہ دوسرا موقع ہے کہ تم نے مجھ پر ہتھیار اٹھایا ہوا ہے۔ باہر کیوں کھڑی ہو؟ اندر آ جاؤ۔"

"تم تو بہت ہی تست نکلے۔ مجھے اندیشہ تھا کہ کہیں قیدی آہٹ پانے ہی دروازے کی اوٹ میں نہ چھپ جائے۔" وہ اندر داخل ہوتے ہوئے بولی۔ مجھے دیکھ کر اسے حیرت ضرور ہوئی تھی لیکن قریب آنے پر میں نے اس کے چہرے پر حزن و ملال کے سائے رقصاں دیکھے۔

"مجھے معلوم تھا کہ میں کس کا قیدی ہوں اسی لیے چھپنے کی کوشش نہیں کی۔" میں نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کہا۔

وہ سرد اور جذبات سے عاری لگا ہوں سے مجھے گھورتی رہی، پھر کرب آلود لہجے میں بولی۔ "جی چاہتا ہے کہ تمہارے ٹکڑے اڑا دوں۔"

"کس لیے؟" میں نے بھی گمبھیر سنجیدگی اختیار کر لی۔ "میں نے کیا بگاڑا ہے تمہارا؟"

"تمہارے بدن سے قاسم کے خون کی بو آ رہی ہے اور میرے نزدیک یہ جرم ناقابلِ معافی ہے۔ ہم دونوں ایک ان کہے خاموش معاہدے کے تحت زندگی گزار رہے تھے اور ایک دوسرے کے لیے سب کچھ تھے۔ اس خلا کو شاید میں کبھی پر نہ کر سکوں گی۔"

"تم جانتی ہو کہ وہ میری بو پر لگا ہوا تھا۔ اس کی نیت بدل چکی تھی اور وہ مجھے دست و پا بستہ تمہارے قدموں میں ڈال کر اس کی خوشنودی حاصل کرنے پر تل گیا تھا۔" میں نے کھنچے کے الفاظ استعمال کرتے ہوئے کہا۔ "اگر وہ نہ مارا جاتا تو میری باری آ جاتی۔ بدلے ہوئے حالات میں ہم میں سے ایک ہی زندہ رہ سکتا تھا۔ اب یہ اس کی بدقسمتی تھی کہ وہ میرے ایک ہمدرد کے ہاتھ لگ گیا اور مارا گیا۔ میں شاید اسے زندہ پکڑ کر خود پر حملہ کرتا۔"

"تم جھوٹے ہو؟" وہ بے یقینی کے عالم میں بولی۔ "وہ تیسر تھا آسانی کے ساتھ کسی کے بس میں آنے والا نہیں تھا۔ اس کا حشر بھی راجہ سکندر جیسا ہی ہوا تھا۔ مجھے تو اب شبہ ہونے لگا ہے کہ سکندر بھی تمہارے ہی ہاتھوں مارا گیا تھا۔"

"نہ تم عدالت ہو نہ میں قانون کا قیدی۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "یہ اٹل حقیقت ہے کہ قاسم مر چکا ہے اسے زندہ نہیں کیا جا سکتا۔ جب میں جان رہا ہوں کہ وہ میرے آدمی کے ہاتھوں مارا گیا تو مجھے اپنا اعتراف کرنے میں کیا تامل ہوتا۔ میرے آدمی نے جو کچھ کیا جیسے بھی ایسا ہی کیا۔ یہ اور بات ہے کہ وہ اسے زندہ نہیں پکڑ سکا تو جوش میں اس کا قصہ ہی تمام کر دیا۔"

"کون ہے وہ؟" اس کی آواز کسی گہرے کنویں کی تہ سے آتی محسوس ہوئی۔ "میں نے قسم کھائی ہے! میں قاسم کے خون کا انتقام اپنے ہاتھوں سے لوں گی، وہ بچ نہ سکے گا۔"

"پھر تو تمہارا بنیادی مجرم میں ہی ہوں، مجھے گولی مار دو۔" میں نے اٹل اور مضبوط لہجے میں کہا۔

"ضرور مار دیتی... کاش تم نے اعتراف کر لیا ہوتا۔ اگر آج کی رات گزر جاتی اور تم ہاتھ نہ آتے تو تمہیں اپنے بل سے باہر نکالنے کے لیے میں اس پاگل لڑکے کو مروانے کا فیصلہ کر چکی تھی۔ تم نے مجھے دکھ پہنچایا، میں تمہاری زندگی عذاب بنا دیتی۔"

میں اندر ہی اندر کانپ کر رہ گیا۔ وہ کسی زخم خوردہ ناگن کی طرح خطرناک ہو چکی تھی اور اس کے عزائم کے بارے میں میرے اندازے درست ثابت ہو رہے تھے۔ اُسے قابو میں رکھنے کے لیے مجھے ہر قدم پر محتاط رہنا تھا۔ مجھے جہانگیر سے معلوم ہو چکا تھا کہ وہ توقیر والے قصے سے مل گئی تھی اور قاسم کا منصب اُسے سونپ دیا گیا تھا لیکن اب وہ مذکورہ چھیڑ کر جہانگیر کے لیے خطرات پیدا کر سکتا تھا۔ لہٰذا میں نے ایک اور پہلو سے وار کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

"قاسم معاہدے سے منحرف ہو گیا تھا۔ اب وہ ہمارے درمیان نہیں رہا۔ اس معاہدے کے بارے میں تمہارے کیا عزائم ہیں؟" میں نے ٹھہرے ٹھہرے لہجے میں پوچھا۔

"کون سا معاہدہ؟"

"دلاور خان کے ذریعے اپنا مال بازار میں پھیلانے کا منصوبہ۔" میں نے اُسے یاد دلایا۔

"سب بھول جاؤ۔" مجھے محسوس ہوا جیسے... ذہنی طور پر وہ کہیں اور ہو۔ "قاسم کو پیسے کی ہوس تھی اور وہ اپنی اسی ہوس کی بھینٹ چڑھ گیا۔ میری آرزو تو بڑی مختصر سی ہے۔ آزاد اور خوش حال زندگی کی آرزو! وہ میں ان دھندوں میں پڑے بغیر بھی پوری کر سکتی ہوں۔ پھر اس وقت تم دونوں اندر کے آدمی تھے، جو چاہتے کر سکتے تھے۔ اب تم معتوب ہو چکے ہو، میں بھی باہر ہوں۔" وہ تھکے ہوئے انداز میں بستر پر بیٹھ گئی۔ پستول والا ہاتھ بھی اس کی گود میں جا گرا۔ اس وقت وہ مکمل شکست کی ایک زندہ تصویر نظر آ رہی تھی۔

"تو کیا اب میں تمہارا قیدی نہیں ہوں؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔

اس کی آنکھیں ڈبڈبا گئیں اور اُس نے نفی میں سر ہلا دیا۔

پھر بھرائی ہوئی آواز میں بولی۔ "نہ قیدی ہو نہ دوست۔ میں ان سنگین دیواروں کے حصار میں تنہا رہ گئی ہوں۔ کیا کیا خواب دیکھے تھے میں نے قاسم کے ساتھ! لیکن ہم شہروں اور بستیوں میں اس ہیروئن کا زہر پھیلا کر ہنستے کھیلتے گھروں کا سکون لوٹا ہے اور پھر ہمارے بھی خواب اُجڑ کر رہ گئے۔ شاید یہ ہم سے قدرت کا انتقام تھا۔"

میں آہستگی سے اس کے قریب جا بیٹھا۔ مجھے حیرت تھی کہ اس قدر شدید جذباتی گرداب میں مبتلا ہونے کے باوجود اس نے خود کو تنظیم سے باہر ہی ظاہر کیا تھا۔ سب ... اور ... کے فیصلے سے آگاہ کر چکا تھا اور یہ بات ذرا بھی ... نہیں لگتی تھی کہ توقیر نے زرخشی کو اس کے منصب سے ... بغیر جہانگیر کو اپنے فیصلے کی اطلاع دے دی ہو۔ ... اور اس کے دل میں توقیر کی طرف سے نفرت کا ... کا فیصلہ کر لیا۔

"جانے والے چلے جاتے ہیں، وقت ان کا زخم بھر دیتا ہے۔ زندگی کے ہر موڑ پر تمہیں سہارے ملیں گے۔ شاید ہم ہی میں سے کوئی تمہیں قاسم کا دکھ بھلا دے۔" میں نے اس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر نرمی سے کہا۔

"قاسم کا دکھ کوئی نہیں بھلا سکتا۔" اس نے تڑپ کر ... اور مغموم لہجے میں کہا۔ "وہ ایک بے لوث چاہنے والا تھا۔ اس نے کبھی مجھ پر عام مردوں کی طرح ملکیت جتانے کی کوشش نہیں کی اور ہمیشہ اچھا سمجھتا تھا۔"

"شاید تم ٹھیک کہہ رہی ہو۔" میں نے دھیمے لہجے میں کہا۔ "لیکن تم دونوں کے تعلق کا یہ فلسفہ آج تک میری سمجھ میں نہیں آ سکا۔"

"آ بھی نہیں سکتا۔ اس لیے کہ تم سب ایک جیسے ہو... کے بجائے جسموں پر حکمرانی کو محبت کہتے ہو۔ وہ محبت کا ... اور سب سے والہانہ انداز میں چاہتا تھا۔ میرے نزدیک وہ ... کا شاہکار تھا۔ تم کے کوچے میں باندھ کر یہ دعویٰ ... کہ اسے چوکھٹ سے محبت ہے۔ ... زنجیر کھلنے کے بعد بھی وہیں منڈلاتا رہے تو وفا کا یقین ہوتا ہے۔ میں اس سے الگ ہونے کا تصور بھی نہیں کر سکتی تھی۔"

اس کا انکشاف سن کر میں دنگ رہ گیا اور بے ساختہ ... میں آ گئی۔ مجھے یوں محسوس ہوا جیسے بے خبری میں کسی نے عقب سے میرے سر پر ہتھوڑا مارا ہو۔ میں کئی منٹ تک گم صم ... کرنے کے قابل نہ ہو سکا اور وہ سر جھکائے سسکتی رہی۔

"شاید الیاس بھی اس راز سے واقف نہ تھا..." ...

اپنے کہے کے باوجود اسے اچھے شعر یاد رہتے تھے۔ کچھ کچھ مجھے بھی یاد رہ گئے ہیں۔ کہتا تھا!

زندگی تیرے تصور میں فنا ہو جائے گی
تو مرا شوقِ عبادت تشنگی رہ جائے گی

اور دیکھ لو کر جو کہتا تھا اس نے وہی کر دکھایا۔ کھیل ہی کھیل میں اپنی جان پر کھیل گیا۔ اب کہاں جاؤں؟ کہاں تلاش کروں اسے؟"

اس نے پھر او دو شروع کر دیا۔ رفتار کی تیزی اپنا رنگ دکھانے لگی تھی مگر میں نے اسے چھیڑنا مناسب نہ سمجھا۔ اس سے پہلے بھی میں ایک بار اس کے ساتھ اس تجربے سے گزر چکا تھا۔ ہوش اور مدہوشی کے دوران اس پہ وہ وقت ضرور آتا تھا جب وہ سچ اگلنے کی مشین بن کر رہ جاتی تھی اور میں پوری توجہ کے ساتھ اس مرحلے کا منتظر تھا۔

"گھر ہوتا تو گھر ہی چلی گئی ہوتی۔" وہ کلفت آمیز اور گلو اس لہجے میں کہہ رہی تھی۔ "اب نہ تو بابل کی چوکھٹ رہی نہ چاہنے والے کا سایہ۔ لگتا ہے کہ راستے کا ایک پتھر بن کر رہ گئی ہوں جس کا جب اور جو جی چاہے ٹھوکر مار کر لڑھکا دے۔" پھر گنگنانے لگی۔

"شام ڈھلے کوئے کدھر جائیں؟ اپنا گھر ہو تو اپنے گھر جائیں۔"

"کیوں مجھے بھی اداس کر رہی ہو— یہ گھر تو ہے تمہارا۔ زندگی سے سمجھوتہ کر لو گی تو ان سنگین دیواروں میں تنہائی کا احساس بھی جاتا رہے گا۔ قاسم چلا گیا مگر بلنے ڈون تو زندہ ہے اور تم پر مہربان بھی۔ پھر تمہیں کس بات کا غم ہے؟" میں نے چابکدستی کے ساتھ موضوع کو اپنی مرضی کے رخ پر لاتے ہوئے کہا۔

"اسے لکھ لو کر وہ میرے ہاتھوں مارا جائے گا۔" وہ ترنگ میں اپنا معدے میں آتشی ہوتی سے سر پیچ کر بولنے لگی تھی۔ اندر کے نہاں خانوں میں چھپی ہوئی نفرت الفاظ کے قالب میں ڈھلنے لگی تھی۔ "تمہارا قاسم سے سمجھوتہ ہو چکا تھا۔ اسی نے دوبارہ قاسم کو تمہارے خلاف اکسایا اور پھر بعد میں وہ مجھے بچوا کر طلب کرتا رہا۔ الیاس میری تلاش میں وہاں گھستے ہوئے مارا جاتا۔ وہ سازشی ہے، خونی ہے۔ میں نے تمہیں معاف کر دیا لیکن اسے ہرگز معاف نہیں کروں گی۔"

"اور کامران؟" میں نے تجسس آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"اللہ!" اس نے خلا میں اپنا ہاتھ لہرایا۔ "وہ پاگل بچہ! اس سے مجھے کوئی پرخاش نہیں۔ اسے تو میں نے چاہا بنانا چاہا تھا جیسے ڈھیلا لا۔ اس سے بھلا مجھے کیا لینا ہے؟"

پھر اس کے ہاتھ کانپنے لگے۔ اس کی حرکات و سکنات سے بے بیانی کا ابہام بھی واضح ہونے لگا لیکن وہ لڑکھڑاتے ہوئے لہجے میں مسلسل بولے جا رہی تھی۔ پھر اچانک ہی وہ شکستہ شکستہ لہجے میں بولی۔ ؎

ساقی ترے کرم پہ بڑا ناز تھا مجھے
ناکام جا رہا ہوں مقدر کی بات ہے

دوسرے مصرعے کی ابتدا کرتے ہی اس کی ہچکیاں بندھ گئیں اور پھر اس نے زہرہ گداز انداز میں بلک بلک کر رونا شروع کر دیا۔

وہ بے راہ رو اور جرائم پیشہ تھی لیکن اس کے ماضی سے پوری طرح واقف ہونے کے باوجود اسے یوں پھوٹ پھوٹ کر روتے دیکھ کر میں بھی دل گرفتہ ہو گیا۔ اسے تسلیاں دینا بے سود تھا لہٰذا میں وہیں بیٹھا اس کے بے سدھ ہونے کا منتظر رہا اور تھوڑی دیر تک روتے روتے وہ وہیں صوفے پہ بے ہوش ہو گئی۔

کمانے کنٹے کا معدہ خالی ہو چکا تھا اور بدبختی کا معدہ حلق تک بھرا ہوا تھا۔ میں نے خواب گاہ کے دروازے میں لگے ہوئے چھٹی قفل کا اندرونی بٹن دبایا اور باہر نکل کر دروازہ بند کر دیا۔ اب وہ دروازہ آخر چابی سے کھولا جا سکتا تھا۔ باہر سے کھولنے کے لیے چابی ضروری تھی۔ دروازہ بند کر کے میں پلٹا تو سلطان شاہ کو ڈرائنگ روم میں ایک صوفے پر براجمان دیکھ کر حیران رہ گیا۔

"آؤ آؤ" مجھے دیکھتے ہی وہ خوش دلی کے ساتھ چہکا۔ "میں نے ہوٹل سے جو کچھ دیکھا اس کی بنیاد پر سوچ رہا تھا کہ میری تو چوکیداری کرتے ہی رات کالی ہو گی— وقت ہوا ہے یا روانگی کی اجازت لے آئے ہو!"

"گدھے ہو تم" میں نے خشک لہجے میں کہا۔ "اب سیدھے باہر نکل چلو۔ یہاں ٹھہرنا خطرناک ہو سکتا ہے!"

"باہر نکلتے ہی پہلے پیاز خریدنا پڑے گی۔" وہ میرے سانس کی بو پر بُرا سا منہ بنا کر بولا۔ "کسی سنتری سے ملاقات ہو گئی تو شامت ہی آ جائے گی۔ اس وقت تم کتنے قانون توڑ رہے ہیں؟"

"کب سے جاگتے جاگتے قانون دان بھی ہو گئے ہو؟"

"پہلا اصول یہی ہے کہ جو کام کرو اس کی اونچ نیچ دیکھ لو۔ جس دن ہیروئن بیچنے کا ارادہ کیا تھا اسی دن پتا چلا لیا تھا کہ منشیات پر شہری قانون کے ساتھ مارشل لاء ایکٹ کے تحت بھی جرم عائد ہو سکتا ہے۔ یہ شوق ہے تو پیاز بھی جیب میں رکھو اور میرے کالونی میں تو یہ ایک بنیادی اصول ہے۔"

"مجھے بلانے والے کا کیا ہوا؟" میں نے اس کی دیکھ بھال میں باہر

نکلتے ہوئے سوال کیا۔

"واپسی میں اکیلا تھا لہٰذا میں نے نکل جانے دیا، چاہتا تو بے خبری میں اسے جا لے سکتا تھا۔ تم تک پہنچنے سے پہلے میں نے عمارت کا پھر سے جائزہ لیا تو پتا چلا کہ پچھلے کمروں میں وہ رہتی ہے۔ لہٰذا انھیں بھول کر ماسی کی نگرانی شروع کر دی۔ آخر ہوا کیا کہ پستول سے شروع ہونے والی گفتگو دعوت پر ختم ہوئی؟"

"یہ سب مقدر کی باتیں ہیں۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ "سامنا ہونے سے پہلے وہ میرے خون کی پیاسی ہو رہی تھی مگر باتوں کے الجھاوے میں رفتہ رفتہ ساری دشمنی بھول گئی۔"

"مجھے بڑا ترس آ رہا تھا بے چاری پر، آخر میں تو بولتے بلک بلک کر رو رہی تھی جیسے باہر سے مار کھا کر آنے والا کوئی بچہ اپنے بزرگ کے سامنے جاتے ہی بکھر کر رہ جاتا ہے۔"

"یہ مشینی دور ہے سلطان شاہ۔" میں نے عمارت سے باہر نکلتے ہوئے کہا۔ "دور سے ہر ایک بہت خوش حال، مطمئن اور ذہنی فراغت میں مگن نظر آتا ہے لیکن جب ذرا قریب سے دیکھو یا کریدو تو وہی دکھی نظر آتا ہے۔ ایسا لگتا ہے جیسے اس عہد کا ہر انسان اندر ہی اندر مشینی دور کا عذاب جھیل رہا ہے اور یہ کرب ذات جب حد سے بڑھنے لگتا ہے تو لوگ اپنے ماحول سے فرار کی کوشش کرنے لگتے ہیں مگر پیٹ کا دوزخ بڑا ہی ناہنجار ہے۔ دو وقت کی روٹی کا حصول اس قدر مشکل اور پیچیدہ ہو کر رہ گیا ہے کہ ماحول سے جسمانی فرار ناممکن ہو کر رہ گیا ہے۔ لہٰذا اوسط اور کم آمدنی والے طبقے ذہنی فرار پر ہی گزارا کرنے پر مجبور ہو جاتے ہیں اور ذہنی فرار کے لیے نشہ سب سے ضروری ہے۔ کوئی وڈیو کا نشہ کر رہا ہے کوئی ہر وقت مخرب اخلاق لٹریچر کا۔ لطف اندوز لیکن تباہ کن نشہ کر رہا ہے۔ کوئی سنسنی خیز کہانیوں میں ڈوبا ہوا ہے اور جن کے لیے یہ نشے ناکافی یا بے اثر ہونے لگتے ہیں وہ تیز نشوں کی طرف راغب ہونے لگتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ انسانوں کی ہر منڈی میں ہیروئن کی زبردست مانگ ہے۔ جو دام چاہو مل جاتے ہیں، جتنی چاہو لوٹ کر بھی کوئی آنکھیں نکال کر شکایت نہیں کرتا۔ ہیروئن کی تجارت تمام تر مخالفتوں کے باوجود فروغ پذیر ہے کیونکہ تاثیر میں سب سے آگے ہے۔"

کرنل زبیدی کی کار کے قریب پہنچ کر مجھے خاموش ہونا پڑا۔ سلطان شاہ میرے لیے دروازہ کھولنے کے بعد گھوم کر ڈرائیونگ سیٹ کی طرف بڑھ گیا۔

"بات ختم ہو گئی تمھاری؟" کار میں بیٹھنے کے بعد اس نے انجن اسٹارٹ کرتے ہوئے مجھ سے سوال کیا۔

"یہ سب بھائی جی کو سنانا کیونکہ مشینی دور کا سب ذہنی فرار اور فلسفہ مجھ سے ہضم نہیں ہوتا۔ دماغ کی چولیں ہلا دو تم نے ذرا سی دیر میں۔" اور میں اس کی بات پوری ہونے سے پہلے ہی بے اختیار ہنس پڑا۔ اور کچھ ہو نہ ہو یہ بات تو فلسفہ واقعی ہضم نہیں ہو سکتا تھا۔ غنیمت یہی تھا کہ اس نے اس کے ساتھ کے لیے کوئی مہمل لفظ استعمال نہیں کیا تھا۔

***

"آپ کا تو پروگرام بھی پل پل میں بدلتا ہے۔" عزالہ نے میرا فیصلہ سن کر کہا۔ "میں ڈیڈی سے بھی کہہ چکی ہوں کہ آپ نے آج رات روانگی کا ارادہ ملتوی کر دیا ہے۔"

"مجھے صرف کامران کی فکر تھی۔ میں نے تمھیں بتا کر اس بات سے آگاہ کر دیا ہے۔ اگر آج ترشی سے میرا ٹکراؤ نہ ہوتا تو طلوع ہونے والی صبح کامران کے لیے خوشگوار نہ ہوتی۔ وہ اسے مروانے کا فیصلہ کر چکی تھی۔"

"خدا کرے کہ وہ اپنے وعدے پر قائم رہے۔" اس نے دعائیہ انداز میں کہا۔

"میں اسے خاصا سمجھنے لگا ہوں۔ میرا خیال ہے کہ اب وہ کامران کو بھول جائے گی۔ اس طرف سے بے فکر ہونے کے بعد تم اپنا گھر بسا کر آباد ہونے کا فیصلہ کیا ہے۔"

"تم اسے سمجھنے لگے ہو اور وہ تمھیں ڈھیل دیتی ہے۔ یہ ذرا غور کرنے کی بات ہے۔" سلطان شاہ نے معنی خیز لہجے میں دخل اندازی کی۔

"حیرت ہے کہ تم بھی مذاق کر لیتے ہو۔" میں نے خوش دلی کے ساتھ کہا۔ "میرا تو خیال تھا کہ مزاج کی حس تمھیں دو دن بھی چھو کر نہ گزری ہوگی۔"

"پیٹ بھرے کی باتیں ہیں یہ سب۔" اس نے تڑخ کر جواب دیا۔ "روزی کی فکر انسان کی ہر صلاحیت کو گھن کی طرح چاٹ جاتی ہے — ویسے اس وقت میں مذاق نہیں کر رہا۔ غور کرنا چاہیے کہ وہ تمھیں چھوٹ کیوں دیتی ہے جبکہ وہ خود سے مل ہوئی ہے اور اچھی طرح جانتی ہے کہ وہ ہر حیثیت سے گرفتاری کا حوالہ بن سکتا ہے۔"

"شاید اس وقت تم اوندھے منہ تھے جب میں نے اس کے خلاف اس کی گہری نفرت کا ذکر کیا تھا۔ وہ دراصل مجھے کوئی رعایت نہیں دے رہی تھی بلکہ اپنے طور پر حکم عدولی کر کے اپنی انا کو تسکین پہنچا رہی تھی۔"

"آپ صفائی پیش نہ کریں، مجھے آپ پر پورا اعتماد ہے۔" عزالہ نے مسکراتے ہوئے خوش گوار لہجے میں کہا اور میں نے

ان دونوں کے اتحاد کے سامنے ہتھیار ڈالتے ہوئے خاموش بیٹھے رہنا ہی مناسب سمجھی۔

ہم دونوں کو.... لاہور جانے کے لیے کسی خاص تیاری کی ضرورت نہیں تھی۔ بس ہوٹل پہنچ کر مختصر سا سامان لینا تھا اور تیاری مکمل تھی لیکن اول تو کرنل کی کار پیچھا کر رہی تھی، دوسرے عزرائیل کا سراغ لگانا تھا اور رحمتی کی طرف سے لاحق خدشات ختم ہو چکے تھے لیکن پھر بھی احتیاط بہتر تھی کہ ان لوگوں میں سے کوئی کامران کا نشانہ بنے۔ یہ بھی امکان تھا کہ وہ لوگ بھی کسی ان دیکھے ہاتھوں میں آ جانے اور ان سے میرے تعلق کا راز فاش ہو جاتا جس کے نتائج سے اموات عزرائیل یا شاید اندازہ ہو سکتے تھے۔

ہم روانگی کے لیے تیار تھے کہ اچانک ہی کرنل کہیں سے ادھر آ نکلا۔ "بھئی کیا ہو رہا ہے یہاں؟" اس نے آتے ہی بلند آواز میں کہا۔

"میں لاہور روانگی کا ارادہ ہے۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔

"نہیں!" اس کی تحیر آمیز نگاہیں عزرائیل کے چہرے پر جا ٹکیں۔

"تم نے تو...."

"جی ہاں" میں نے اس کی بات کاٹ کر جلدی سے کہا۔

"اس نے ٹھیک ہی کہا تھا۔ ہم نے اب پروگرام بدل لیا ہے۔"

"عجیب بات ہے۔" وہ شانے اچکا کر بولا۔ "بحثیت کسی وقت تو تم بہت ہی زیادہ پُراسرار نظر آنے لگتے ہو۔ لاہور جانا تھا نہیں جانا اور اب پھر ضرور جانا ہے۔" پھر وہ براہ راست مجھ سے مخاطب ہو گیا۔ "ذرا تم ادھر تو آؤ میرے ساتھ۔"

میں اس کے پیچھے دوسرے کمرے کی طرف ہو لیا۔

"سچ سچ بتاؤ کہ لاہور جانے کا کیا چکر ہے؟" دوسرے کمرے میں پہنچ کر اس نے سرگوشیانہ لہجے میں سوال کیا۔ "مجھے دال میں کچھ کالا نظر آ رہا ہے۔ کیا کوئی مافوق الفطرت معاملہ ہے؟"

"ارے نہیں۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "تخریب کار دہشت گردوں کی تنظیم کا سربراہ بوکھلا کر شہر چھوڑ بھاگا ہے اور اس نے لاہور کا رخ کیا ہے۔ اگر اس کا کھوج مل گیا تو پولیس کو اس کے پیچھے لگا کر لوٹ آؤں گا۔"

"اور وہ تمہارے ساتھ جا رہا ہے؟" کرنل کے مستفسرانہ لہجے میں حسد کی بو نمایاں تھی۔ اس نے سلطان شاہ کا نام لینا بھی گوارا نہ کیا تھا۔

"پہلے آپ کو لے جانے کا ارادہ کیا تھا لیکن خاصے غور کے بعد اسے ترک کر دینا چاہا۔" میں نے اس کا دل رکھنے کے لیے سنجیدگی سے کہا۔

"چلو میں تو اب بھی تیار ہوں۔" کرنل کا چہرہ خوشی سے کھل اٹھا۔

"تمہیں تکلیف نہیں دے سکوں گا۔" میں نے بے بسی کے ساتھ کہا۔ "آپ میرے بزرگ ہیں، اس لحاظ ہر وقت سر پر سوار رہے گا۔ اس سے تو میں ہر کام سے لیٹ ہو جاؤں گا۔ دو آدمی فاصلے کی خدمت گا۔ تک بنایا جا سکتا ہے۔"

"ہاں، مشکل تو ہے۔" وہ مدبرانہ انداز میں سر ہلاتے ہوئے بولا۔ "مجھے کوئی اعتراض نہ ہو گا، بات بس تمہاری سوچ کی ہے۔"

نائٹ کوچ کی روانگی میں خاصا وقت تھا لہٰذا میں نے کرنل سے جان چھڑا کر دوبارہ اندر کا رخ کیا اور سلطان شاہ کے ساتھ کھانا کھانے کے بعد ہم وہاں سے ٹیکسی میں روانہ ہو گئے۔ کرنل نے بہت ضد کی کہ وہ ہمیں اپنی کار میں ائیرپورٹ چھوڑنے گا لیکن میں نے سختی کے ساتھ اس کی پیشکش کو رد کر دیا۔

ٹیکسی کو انتظار کرنے کی ہدایت کر کے میں نے ہوٹل کا حساب بیباق کیا اور ہلکا پھلکا سوٹ کیس لے کر اسی ٹیکسی میں ائیرپورٹ کی طرف روانہ ہو گیا۔

ہم نے تو حسب ضرورت کے تحت نائٹ کوچ پر سیٹیں مخصوص کرائی تھیں لیکن فوجی ائیرلائن کے عظیم الجثہ جہاز کی تمام نشستوں کو بھرا دیکھ کر مجھے دل ہی دل میں اعتراف کرنا پڑا کہ ملک میں ہر طرف فضول خرچی کے عمومی رجحان کے باوجود انفرادی سطح پر بیشتر لوگ کفایت کی طرف مائل تھے۔

ہم لاہور ائیرپورٹ پر اترے تو اس شہر خواب کی فضا پر رات کے گہرے سناٹے کی حکمرانی تھی۔ وسیع و عریض جگمگاتے ہوئے رن وے پر کھڑے جہازوں کے انجنوں کے شور پر بھی تھکان کے غلبے کا احساس ہو رہا تھا۔ شاید سلطان شاہ کو لاہور کی مٹی سے میرے والہانہ لگاؤ کا صحیح اندازہ نہیں تھا۔ وہ اپنے خیالات کی رو میں ڈوبا ہوا تھا اور میں اپنے آبائی مسکن کی خاک کے ایک ایک ذرے سے اپنی روح کی گہرائیوں میں لطافتیں سموتا ائیرپورٹ کی عمارت سے باہر آ گیا۔

ایک عمدہ ہوٹل میں رہائش کا بندوبست کرنے کے بعد ہم کمرے میں پہنچے تو سلطان شاہ سیدھا بستر پر پہنچ گیا۔ جبکہ انہیں بعد میں احساس ہوا کہ میں آرام کرنے کے بجائے کہیں جانے کی تیاری کر رہا ہوں تو وہ بوکھلا کر کھڑا ہو گیا۔

"ٹھیک... کہاں جا رہے ہو؟"

"تم تھک گئے ہو تو آرام کرو۔ میں آ جاؤں گا۔ پہلے سے طے کچھ ضروری کام نمٹانے جا رہا ہوں۔"

"میں بھی چلتا ہوں۔ لیٹے لیٹے تمھارے ہی بارے میں سوچ رہا ہوں گا۔ جب جاگنا ہی ٹھہرا تو کیوں نہ تمھارے ساتھ ہی چلوں۔"

"تمھاری ضرورت نہیں ہے۔" میں نے نرمی سے کہا۔ "میں رمضان چاچا کی طرف جا رہا ہوں۔ اس مہم میں وہ سب سے اہم شخص ہے — اتنی رات گئے وہاں میدان صاف ہو گا۔ کسی کو کانوں کان بھی خبر نہ ہو سکے گی۔ دن کے اجالے میں محلوں کی کوئی بات دوسروں سے نہیں چھپی رہتی۔ لوگ رمضان چاچا سے کرید کرید کر بہت کچھ معلوم کر لیں گے۔"

"تو کیا توقیر نے یہ امکان فراموش کر دیا ہو گا کہ تم ایک بار پھر رمضان کے دروازے پر دستک دے سکتے ہو؟"

"یہ کراچی نہیں لاہور ہے۔" میں نے اسے یاد دلایا۔ "شاید توقیر سوچ بھی نہ سکے گا کہ میں اس کا پیچھا کرتا ہوا اتنی جلدی لاہور پہنچ جاؤں گا۔"

یوں وہ ناچار ہاں میں ملانے پر مجبور ہو گیا اور میں وہاں سے نکل آیا۔

اس وقت رات اپنے آخری سانسوں پر تھی۔ سڑکیں تا حد نظر ویران پڑی ہوئی تھیں۔ ٹیکسی ڈرائیور نے خلاف توقع مجھے بہت جلد مطلوبہ علاقے میں پہنچا دیا اور میں ٹیکسی محلے سے دور چھوڑ کر پیدل ہی تنگ و تاریک گلیوں میں داخل ہو گیا۔

تیسری دستک کے جواب میں اندر سے کسی کی نیند میں ڈوبی ہوئی بیزار سی آواز سنائی دی۔ پھر کئی منٹوں کے انتظار کے بعد دروازہ کھول دیا گیا۔ بوسیدہ پردے کے پیچھے سے رمضان چاچا نیند کے خمار میں دھت، آنکھیں ملتے ہوئے نمودار ہوئے۔ ان کے بدن پر صرف بنیان اور تہمد موجود تھا۔

میں نے انھیں سلام کیا تو گلی میں دور ایستادہ کھمبے سے آنے والی اسٹریٹ لیمپ کی ہیجان زدہ مدھم روشنی میں آنکھیں پھاڑ کر مجھے دیکھا اور پہچان کر حیران رہ گئے۔ "ارے تنویر بیٹا تم! اتنی رات گئے کیسے آنا ہوا؟"

"معاف کرنا چاچا جی! تمھیں نیند سے اٹھا دیا۔" میں نے معذرت خواہانہ لہجے میں کہا۔ "بات کچھ ایسی ہی تھی جو اس وقت پریشان کرنا پڑا۔ ذرا تمھارا تھوڑا سا وقت خراب کروں گا۔"

"آؤ آؤ — اندر آ جاؤ۔" انھوں نے میرے لیے راستہ چھوڑتے ہوئے کہا۔ "یہ تمھارا اپنا ہی گھر ہے۔ میں تو خود دعائیں مانگ رہا تھا کہ کہیں تم سے ملاقات ہو جائے۔ پچھلی بار نہ تم نے اپنا کراچی کا پتا دیا، نہ مجھے پوچھنے کا خیال آیا — دوبارہ واپس آئے ہو یا جب ہی سے یہاں ٹھہرے ہوئے ہو؟"

مجھے پہچانتے ہی ان پر چھایا ہوا نیند کا خمار جیسے غائب ہو گیا تھا اور وہ چونچال نظر آنے لگے تھے۔

"دوبارہ آیا ہوں۔" میں نے پردہ ہٹا کر اندر صحن میں داخل ہوتے ہوئے کہا اور پھر وہیں ٹھٹک گیا۔ صحن میں تاروں بھرے آسمان کے نیچے برابر برابر چارپائیاں بچھی ہوئی تھیں جن پر رمضان چاچا کا پورا گھرانہ سویا ہوا تھا۔ ان میں جوان لڑکے اور لڑکیاں بھی تھیں۔ میں رمضان چاچا کے دوبارہ ٹوکے بغیر آگے بڑھنے کی ہمت نہ کر سکا۔

"آجاؤ، آجاؤ۔" رمضان چاچا نے کنڈی لگا کر تہمد کا فرض سنبھالتے ہوئے کہا۔ "سب گہری نیند سوئے ہوئے ہیں۔ ان کے سروں پہ توپ بھی چلا دو گے تو فجر کی اذان سے پہلے نہیں اٹھیں گے۔"

میں ان کے پیچھے پیچھے بیٹھک میں داخل ہو گیا۔

"روٹی کھاؤ گے؟" وہاں بیٹھتے ہی انھوں نے شفقت بھرے لہجے میں پہلا سوال کیا۔ اور میں نے ان کا شکریہ ادا کر کے بات ٹال دی۔

وہ پرانی وضع کے آدمی تھے۔ رشتہ ادھر ادھر کی باتوں میں بھٹکتے رہے جب کہ میں یہ جاننے کے لیے بے چین تھا کہ وہ مجھ سے کیوں ملنا چاہتے تھے؟ مجھے پورا یقین تھا کہ ان کی اس خواہش کا محرک توقیر یا تصویر ہی رہا ہو گا۔

"آپ مجھے کیسے یاد کر رہے تھے چاچا جی؟" مجبوراً مجھے ہی انھیں ٹوکنا پڑ گیا۔

"ہاں! عجیب بات ہوئی تھی۔" وہ چونک کر بولے۔ "تم تو آئے اور چلے بھی گئے۔ میں اس قصے کو بھول گیا۔ پھر ایک دن میں جانے گھر لوٹ رہا تھا کہ کچہری کے پاس تصویر کو ایک ٹیکسی میں بیٹھے دیکھا اور سائیکل سے اتر کر اس کے پاس پہنچ گیا۔ وہ مجھے پہچان تو گیا تھا لیکن شاید اس بات سے اس کی شان میں فرق آ گیا تھا کہ ایک سائیکل سوار اس کی چمکتی ہوئی موٹر کے پاس آ گیا تھا۔ اس نے میرے سلام کا جواب بہت ترش روئی سے منہ بنا کر دیا۔ اس کی یہ حرکت مجھے بہت بری لگی اور میں نے بھی کہا کہ میں اس کی حیثیت دیکھ کر اس سے کچھ مانگنے نہیں صرف بتانے آیا تھا کہ اس کا سوتیلا بھائی اپنی بچھڑی ماں کی تلاش میں بھٹک رہا ہے — اب پتا نہیں کہ اس نے اپنی عقل کھول دی یا تمھارے ذکر کا اثر تھا کہ وہ فوراً ہی موٹر سے نیچے اتر آیا اور مجھ سے معافی مانگنے لگا۔ اتنی دیر میں کچہری کے احاطے سے ایک لفنگا بھی وہاں آ گیا۔ شاید تصویر موٹر میں بیٹھا اسی کا انتظار کر رہا تھا۔ تصویر میرے پیچھے ہی پڑ گیا اور مجھے سائیکل پر بٹھا

"شاید میں سب سمجھ گیا تھا" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ "کراچی میں کچھ دنوں سے کوئی میرے پیچھے لگا ہوا ہے۔ بہت سوچا مگر کوئی دشمن یاد نہیں آیا۔ پھر خیال آیا کہ ذرا یہاں چکر مار کر تم سے بھائیوں کی خیر خبر بھی لے لوں کہیں وہ مجھ پر مہربان نہ ہو رہے ہوں۔"

"تو وہ تیرا پیچھا کرنے کراچی تک جا پہنچے؟" چاچا نے حیرت سے کانوں کی لویں چھوتے ہوئے کہا۔

"دشمنی تو قبر تک چلتی ہے چاچا اور میں ابھی زندہ ہوں۔"

"لیکن بگاڑا کیا ہے تو نے ان کا؟ تیرا باپ کون سی جاگیر چھوڑ گیا تھا جو تو نے دبالی۔ سچ پوچھو تو ان کمینوں نے تیری ماں کو نکال کر بڑا ظلم کیا تھا۔ ہم سب بھی اس ظلم میں شریک تھے۔ اللہ ہمیں معاف کرے پورے محلے میں کسی نے بھی اس ظلم پر آواز نہیں اٹھائی تھی۔"

"سوچ رہا ہوں اب تک نہیں بگاڑا تو اب کچھ بگاڑ لوں۔ ان کا کم از کم وقتی بندش تو بنتی رہے گی۔"

"وہ بدمعاش ہو گئے ہیں تو ان سے سنبھل کے رہنا۔ کچہری سے جو آدمی آیا تھا صورت ہی سے جرم کٹ لگ رہا تھا۔ ایسے لوگوں کے سینے میں دل نہیں پتھر ہوتا ہے، پتھر۔"

"تم فکر نہ کرو۔ آدمی لڑتا ہے تو ہاتھ پاؤں بچا کر ہی لڑتا ہے۔" میں نے سوچتے ہوئے کہا اور پھر وہاں سے اٹھ گیا۔ رقم میں نے لاکھ چھوڑنا چاہی لیکن رمضان چاچا اس گڈی کو فساد کی جڑ قرار دیتے رہے اور میں ان کی قناعت پر رشک کرتا نوٹوں سمیت واپس ہو لیا۔

ٹیکسی کی تلاش میں بھٹکتا ہوا میں وہاں سے کافی دور نکل گیا۔ اندھیرا دھیرے دھیرے دم توڑ رہا تھا اور جب مجھے ٹیکسی ملی تو قریبی مساجد سے اذانوں کی آواز گونجنے لگی تھی۔

میں دن چڑھے سو کر اٹھا تو سلطان شاہ سر سے پیر تک تیار جوتوں سمیت پاؤں پسارے صوفے پر دراز تھا۔ میں نے سرہانے رکھی ہوئی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالی تو وہ دس بجا رہی تھی۔

"کہاں جا رہے ہو؟" میں نے انگڑائی لے کر بستر چھوڑتے ہوئے سلطان شاہ سے سوال کیا۔

"جا نہیں رہا بلکہ ابھی واپس آیا ہوں۔" اس نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "تم اندھیرے میں کام دکھاتے ہو، میں نے دن کے اجالے میں کچھ ضروری کام نمٹائے ہیں۔ دیکھو گے تو طبیعت خوش ہو جائے گی۔" یہ کہتے ہوئے اس نے قریب … میری طرف سرکا دیا۔

اور میں نے دیکھا کہ اس نے واقعی بہت … سرانجام دیا تھا۔ رمضان چاچا کے پاس سے واپس … میں نے سرسری طور پر اسے اپنی روداد سے آگاہ کر … لیا تھا۔ اس بارے میں تبادلہ خیال کی نوبت تب … مگر وہ اچھی طرح جانتا تھا کہ تصادم میں ہتھیار … کرتے ہیں جبکہ ہم بالکل نہتے تھے۔

وہ چھوٹی نال اور بڑے بور والے دو … ریوالور اور فاضل راؤنڈز کی بھاری تعداد … لے آیا تھا۔ اگر وہ کام مجھے سرانجام دینا پڑتا تو شاید … دن ہی بغیر لائسنس کے ہتھیار بیچنے والوں کی … تلاش میں لاہور کی خاک چھانتا رہتا لیکن اس نے … وہ اہم مسئلہ حل کر دیا تھا۔

وہ خاموشی سے اپنی جگہ بیٹھا میرے ردعمل کا … رہا۔ میں نے بیگ کی زپ بند کی تو وہ بول پڑا: "ایک … لے آیا ہوں، نیچے ہی موجود ہے۔"

"اوہ!" میرا حیرت زدہ ہونا لازمی امر تھا۔ "کہاں … صاف کر آئے؟"

وہ ہنسنے لگا۔ "ہتھیاروں کی تلاش میں ٹرکوں کے … اڈے پر گیا تھا۔ اچھے لوگ لائن پر ہیں … سے لے کر قیمتی ولایتی اسلحہ تک لے کر چھپتے ہیں … شناسا مل گئے۔ ان ہی سے تین دن کے لیے گاڑی کا … پہلے سے۔"

"تمہارے گاؤں کے آدمی ہیں؟"

اس نے سر کو اثبات میں جنبش دیتے ہوئے کہا: "سمجھ لیا کہ ہمارا گاؤں بہت خوش حال ہے۔ گاڑی … ہے اور کراچی سے آزاد علاقے کی طرف جانے والی ہے۔ لوگ دو تین دن یہیں رہیں گے۔"

"چوری کی گاڑی دشوار … " میں نے کہا۔

"وہ کراچی سے لاہور آ گئے اور تم آ کے شہر … کرنے سے ڈر رہے ہو۔" وہ بُرا سا منہ بنا کر بولا۔ "… لوگ کوئی کام کچا نہیں کرتے۔ اس کی نمبر پلیٹ … بھائی تو عام ماڈل کی تھی مگر اب ڈیلکس ہو گئی ہے … اٹھاتے ہیں تو اس کا سامان نکال کر وہیں بیچ دیتے … اور اسے اسٹینڈرڈ بنا کر نکال لے جاتے ہیں۔"

سے گزر رہی تھی اچانک ایک جھٹکے سے دھماکے کے ساتھ ہماری کار کا عقبی حصہ دائیں طرف سے نیچے جھک گیا اور کار جھولنے لگی۔ میں نے فوراً ہی بریک لگا کر کار روک دی۔ پیچھے آنے والی سبز کار ہمارے قریب سے گزر کر آگے نکلتی چلی گئی۔ اس میں چار آدمی سوار تھے۔

میں نے اتر کر دیکھا تو ہماری کار کا پچھلا ٹائر پھٹ چکا تھا۔ دوسری طرف سے سلطان شاہ بھی نیچے آ گیا تھا۔

"یہ کیا ہوا؟" اس نے پھٹے ہوئے ٹائر کا جائزہ لیتے ہوئے تشویش زدہ لہجے میں سوال کیا۔

"ہوشیار رہنا!" میں نے دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ آہستہ سے کہا۔ "شاید کھیل شروع ہو چکا ہے۔" اس وقت میری رگ رگ میں سنسنی سی سرایت کرتی جا رہی تھی۔ میں نے غیر محسوس طریقے پر قرب و جوار کا جائزہ لیا تو ہر طرف ویرانی کا راج تھا۔ آگے نظر آنے والا آہنی پھاٹک بدستور بند تھا لیکن پھر بھی میری چھٹی حس کہہ رہی تھی کہ کچھ نادیدہ نگاہیں ہماری ایک ایک نقل و حرکت کا جائزہ لے رہی ہیں۔

"مگر یہ ٹائر پھٹا کیسے؟" وہ متوحش نظروں سے سڑک کے دوسری جانب پھیلی ہوئی ڈھلان کی طرف دیکھتے ہوئے بولا۔ "اس کے ٹائر تو بالکل نئے تھے۔"

"شاید سبز کار سے بے آواز فائر کیا گیا تھا۔" میں نے کہا۔ "ہمیں دیدہ و دانستہ یہاں روکنے کی کوشش کی گئی ہے۔ اس وقت تیزی سے اندھیرا پھیلتا چلا آ رہا ہے۔ جلدی ٹائر تبدیل کرو ورنہ ہم یہیں گھیر لیے جائیں گے۔"

بات اس کی سمجھ میں آ گئی۔ وہ پھرتی کے ساتھ کار کو جیک پر چڑھانے لگا اور میں پانا سنبھال کر پہیے کے نٹ کھولنے میں مصروف ہو گیا۔

"آخر ہمارے ساتھ یہ حرکت کیوں کی گئی؟" اس نے جیک چڑھاتے ہوئے ہیجان آمیز لہجے میں کہا۔

"بظاہر کوئی نہیں دکھائی دیتا لیکن اس سڑک کی کڑی نگرانی ہوتی ہے۔ اس کارروائی کا ایک ہی جواز سمجھ میں آتا ہے کہ ہم دوسری بار اس سڑک پر آئے تھے۔"

"یہ تو کوئی بات نہ ہوئی۔" وہ بڑبڑایا۔ "یہ عمارت ہی ایسی ہے کہ کوئی اس کا چار بار بھی طواف کرے تو کم ہوگا۔"

دفعتاً میرے ذہن میں ایک خیال کوندا اور مجھ پر دہشت سی طاری ہو گئی۔ اگر صرف کار ہی روکی جانی تھی تو اس کا کوئی ٹائر

نہیں تھا۔ وہ لوگ جرائم کے ارتکاب میں جدید سائنسی طریقوں سے استفادہ کرنے کے عادی تھے۔ سالن سکینہ... کر بے آواز فائر کے ذریعے ٹائر ناکارہ کرنے... سبز کار سے وہیں کوئی ننھا سا طاقت ور آلہ پھینک جاتے اور پھر اس کے ذریعے ٹائر کی تبدیلی میں ہونے والی ہماری گفتگو اندر اس آلے سے ریسیور پر خوب سنی جاتی اور اسی کی بنیاد پر ہمیں نظر انداز یا گھیرنے کی کوشش کا کوئی فیصلہ کیا جاتا۔

میں قرب و جوار میں دیوانہ وار ایسے کسی آلے کو تلاش کرنے لگا جو میرے شبہات کی تائید کر سکے۔

"کیا کر رہے ہو تم... گاڑی کے آگے پتھر لگاؤ ورنہ یہ جیک پر سے گر جائے گی۔" سلطان شاہ نے... "پیشاب کر کے آ رہا ہوں۔" میں نے اس... ختم کرتے ہوئے کہا اور تیزی سے اس کے نزدیک پہنچ... ہونٹوں پر انگلی رکھ کر خاموش رہنے کا اشارہ کرنے لگا۔

ایک ثانیے کے لیے اس نے حیرت سے میری طرف دیکھا اور پھر میرا مدعا سمجھ کر سر ہلانے لگا۔ مجھے احساس... کہ مجھے خطرہ بھانپنے میں تاخیر ہو چکی تھی... کے درمیان ایسے مکالموں کا تبادلہ ہو چکا تھا جن کی... ہمارے مشکوک عزائم کی نشاندہی ہو سکتی تھی لیکن اب... کا توڑ کرنا ناممکن ہو کر رہ گیا تھا۔

"شاباش، جلدی ہاتھ چلاؤ۔" میں نے سکوت کو توڑ... سمجھتے ہوئے زبان کھولی۔ "ہو سکا تو اس عمارت کے... سے درخواست کریں گے کہ ہمیں اندر کا ایک چکر لگانے کی اجازت دے دی جائے۔" میں بول ضرور رہا تھا لیکن... طرح چوکنا تھا اور میری نگاہیں اس عمارت کے آگے پھاٹک... پر ہی مرکوز تھیں جس کی روشنیاں اندھیرا ہونے کے... معدوم تھیں۔

پھر جیسے ہی سلطان شاہ نے جیک اتار کر پایوں... پکڑنے پر اطمینان کے کلمات ادا کیے، بند پھاٹک کے کسی حصے سے ایک بے آواز شعلہ تیرتا ہوا تیزی سے کار کی طرف آیا... اس بار اگلا ٹائر دھماکے کے ساتھ پھٹ گیا۔

ہم دونوں کی جیبوں میں بھرے ہوئے ریوالور... شیر نے دروازہ کھول کر فی الفور... دونوں بیک وقت پوری رفتار کے ساتھ سڑک کے ساتھ... تک پھیلی ہوئی جھاڑیوں میں گھستے چلے گئے۔

جھینگروں کا شور یکلخت تھم گیا اور ہم دونوں ایک دوسرے کے قدموں کی آواز سے سہارا لے کر آگے دوڑتے رہے۔ ابھی رات کا اندھیرا پوری طرح نہیں پھیلا تھا لیکن اس گھنے جنگل میں گھٹا ٹوپ تاریکی کا راج ہو چکا تھا۔ گھنے درختوں کے سائے میں پھیلی ہوئی بے ترتیب جھاڑیاں ہماری پیش قدمی میں بُری طرح مزاحم ہو رہی تھیں۔ مجھے پنڈلیوں پر خراشیں پڑنے کا احساس ہو رہا تھا جن میں خاصی سوزش ہو رہی تھی۔ میں بس دل ہی دل میں یہ دعا مانگ رہا تھا کہ اس اندھا دھند بھاگ دوڑ میں ہم دونوں میں سے کوئی کسی زہریلے جانور یا جھاڑی کی زد میں نہ آنے پائے اس صورت حال میں اگر ہم میں سے کوئی بھی شکست پڑتا تو وہ دوسرے کے لیے ناقابلِ بیان مصائب کھڑے کر دیتا۔

"رک جاؤ ورنہ گولی مار دی جائے گی۔" اچانک ڈھلان کے اوپر سڑک کے کنارے سے اندھیرے میں کسی کی کھنکتی آواز گونجی۔ "یہاں سے کسی طرح بچ کر نہیں نکل سکتے۔"

غیر ارادی طور پر میرے قدم رک گئے اور میں نے اپنے ساتھ سلطان شاہ کو بھی ایک تناور درخت کی اوٹ میں کھینچ لیا۔

"یہ کیا کر رہے ہو؟" سلطان شاہ نے مضطربانہ انداز میں سرگوشی کی۔

"ذرا ٹھہرو! اندھا دھند بھاگتے رہے تو پیچھے سے آنے والی گولیاں چاٹ جائیں گی۔"

وہ عجیب ہذیانی انداز میں ہنسا۔ "شاید تم خوف زدہ ہو گئے ہو۔ ہم سڑک سے کافی دور آ گئے ہیں۔ اتنے فاصلے سے ان کا باپ بھی ہمیں نہ دیکھ سکے گا۔ یہ سب گیدڑ بھبکیاں ہیں اور کم ہمتی کر رہے ہو جو وہ چاہتے ہیں۔"

میرے ذہن سے کہر صاف ہونے لگی۔ سلطان شاہ ٹھیک ہی کہہ رہا تھا۔ اس اعلان کے ذریعے وہ ہمیں خوف زدہ کرنا چاہتے تھے تاکہ ہم پیش قدمی ترک کر کے کسی گوشے میں چھپ جائیں اور چند لمحوں بعد وہ پوری تیاری کے ساتھ جنگل میں داخل ہوں تو زیادہ بھاگ دوڑ کے بغیر آسانی کے ساتھ ہم پر ہاتھ ڈال سکیں۔

اک لمحے بلندی پر روشنی نمودار ہوئی اور طاقتور دستی سرچ لائٹ کا ہالہ مختلف سمتوں میں گردش کرنے لگا لیکن ہم ان کی زد سے خاصے دور تھے۔ "میں غلط نہیں کہہ رہا ہوں... وہ صرف بچ نکلنا ہے۔" سلطان شاہ کی آواز ابھری۔

"ہاں، لیکن اب کسی حکمت کی ضرورت تھی۔" میں نے حتی

جس سے اس کا سامنا ہو اُسے روک دیا۔ وہ تعداد میں بھی کتنی ہو سکتے۔ اس وقت ہمارا مسئلہ انہیں زک پہنچانا نہیں بلکہ اس دشواری سے زندہ سلامت نکلنا ہے۔ وہ اوپر کھڑے جائزہ لے رہے ہیں اور شاید اندر گھسنے کے لیے تیار ہیں لیکن ابھی تک ہمارے فرار کی سمت کا تعین نہیں کر سکے ہیں۔ اس بے یقینی کے باعث وہ مختلف سمتوں میں منتشر ہو کر آگے بڑھیں گے۔ فائر ہوا تو اسلحے ہماری پوزیشن کا اندازہ ہو جائے گا اور سب سیدھے باندھ کر اسی طرف ہو لیں گے۔"

بات سلطان شاہ کی سمجھ میں آ گئی اور اس نے اپنا ہاتھ جھکا لیا۔ اسی لمحے چکراتی ہوئی روشنی کے عقب سے کھٹ کی ہلکی سی مگر گونجیلی آواز کے ساتھ ایک شعلہ نمودار ہوا اور بہت تیزی کے ساتھ اس خود رو جنگل کے بیکراں سناٹے میں معدوم ہو گیا۔ پھر تو پے در پے فائروں کا ایک تسلسل سا قائم ہو گیا۔ وہ لوگ مخالف انداز میں آگے بڑھنے کے ساتھ مختلف سمتوں میں بے مقصد فائر کر رہے تھے۔ مدعا یہی رہا ہو گا کہ ہماری طرف سے بھی ایک آدھ جوابی فائر ہو اور وہ ہمارا رخ بھانپ لیں لیکن ہم دونوں ہی خاموشی کے ساتھ چند سیکنڈ تک ان کے اسلحے کی بربادی کا تماشا دیکھتے رہے پھر آگے کی طرف قدرے جھک کر، حتی الامکان تیز رفتاری کے ساتھ آگے بڑھنے لگے۔ ان اطراف میں اندھیرے کی چادر اتنی دبیز تھی کہ ہمارا دیکھ لیا جانا ناممکنات میں سے تھا اور اگر ہمارے نامعلوم دشمن بھی روشنی کا سہارا نہ لیتے تو شاید ہمیں ان کی موجودگی کا ادراک بھی نہ ہو پاتا لیکن وہ تعداد میں ہم سے بہت زیادہ تھے کیونکہ مختلف سمتوں سے ان کے بڑھنے کی آوازیں آنے لگی تھیں۔ سڑک سے اترنے کے بعد شاید وہ جنگل میں اندر ہی اندر پھیل کر آگے بڑھ رہے تھے۔ بیشتر آوازیں مغلظات اور گالیوں پر مشتمل تھیں۔ شاید انہیں وہ بے وقت کی مشق خاصی ناگوار گزری تھی۔

ان کی آوازوں سے اندازہ ہو رہا تھا کہ ہمارے مقابلے میں ان کی رفتار خاصی سست تھی کیونکہ انہیں اپنی عددی برتری اور اسلحے کی قوت پر ناز تھا۔ اور ان کے دلوں میں جارحانہ جذبہ موجزن تھا جب کہ ہم دونوں اپنی بقا کے لیے اس خون آشام ویرانے میں جدوجہد کر رہے تھے۔ اسی دوران میں ان کی چند گولیاں غالباً بھٹک کر دور نکل گئیں کیونکہ فضا میں بتدریج خاموشی غالب آنے لگی تھی۔

"کب تک اسی طرح دوڑتے رہو گے؟" اچانک

سلطان شاہ کراہا۔

"جب تک ہمت ساتھ دیتی رہے گی۔"

"تو پھر رک کر ہی کمر سیدھی کر لو۔ ایسا نہ ہو کہ بھاگتے بھاگتے میں منہ کے بل کہیں ڈھیر ہو جاؤں۔"

"پھر یہیں بیٹھ جاؤ۔" وہ میرا فقرہ پورا ہونے سے قبل وہیں بیٹھ کر ہانپنے لگا۔ "اور اب اسی طرح کسی تنے کی اوٹ میں چھپنے کی کوشش کرو۔" میں نے اسے ہدایت کی۔

فضا پر سناٹا طاری تھا اور ہم مضحکہ خیز انداز میں ایک تنے کی طرف بڑھ رہے تھے۔

"آخر ہوا کیا تھا وہاں؟" مناسب جائے پناہ میسر آجانے کے بعد سلطان شاہ نے پوچھا۔ "دوسرا ٹائر کیسے پھٹ گیا تھا؟"

"پھاٹک کی طرف سے بے آواز فائر ہوا تھا۔"

"لیکن اس کا مقصد سمجھ میں نہیں آیا۔ اگر محافظ اسی قدر مستعد تھے تو گولی کا رخ میری یا تمہاری طرف بھی ہو سکتا تھا۔"

"شاید وہ عمارت کے سامنے غیر ضروری خون خرابا نہیں کرنا چاہتے۔ پہلے ایک کار سے لیے آواز فائر کر کے ہمیں وہاں رکنے پر مجبور کیا گیا، مجھے پورا یقین ہے کہ اندھیرے سے فائدہ اٹھا کر وہیں کوئی چھوٹا سا طاقتور سا مائیکروفون بھی پھینکا گیا ہوگا جس کے ذریعے دوسرے پھاٹک کے پیچھے موجود محافظ ہماری گفتگو سنتے رہے ہوں گے۔ ٹائر بدلنے کے دوران ..... ہم نے جو گفتگو کی، اس کی بنا پر ان لوگوں نے اندازہ لگا لیا کہ ہم عمارت میں دلچسپی لے رہے ہیں۔ لہٰذا عین اس وقت جب ہم ٹائر بدل چکے تھے، اندر سے کسی نشانہ باز نے دوسرا ٹائر پھاڑ دیا۔ اس طرح وہ ہمیں وہیں روک کر زندہ پکڑنا چاہ رہے تھے تاکہ اندر لے جا کر باز پرس کر سکیں مگر ہم نے خوش قسمتی سے صورت حال بھانپ لی اور خود کو ٹائر میں الجھنے کے بجائے کار چھوڑ کر بھاگ نکلے۔"

"اور وہ چوری کی ہے۔" سلطان شاہ نے قہقہہ لگایا۔ "کار سے وہ عمر بھر بھی ہمارا سراغ نہ لگا سکیں گے۔"

"آواز دھیمی رکھو۔" میں نے اضطراری طور پر اسے ٹوکا۔ "مکمل سناٹا بھی خطرناک ہو سکتا ہے، ممکن ہے قرب جوار ہی میں ان کی کوئی ٹولی خاموشی سے ہماری تلاش میں مصروف ہو۔"

"تم میں سب سے بڑی خرابی یہی ہے کہ کبھی زیادہ دیر خوش نہیں رہنے دیتے۔" اس کا لہجہ بگڑا ہوا تھا۔

میں نے اس کے تبصرے کا کوئی جواب نہیں دیا اور تھوڑے سے توقف کے بعد وہاں سے اٹھ گیا۔ "اب یہاں سے نکلنے کی فکر بھی کرو، ہم ساری رات یہیں نہیں بسر کر سکتے۔ یہاں موذی حشرات الارض بھی ضرور پائے جاتے ہوں گے۔"

"ضرور پائے جاتے ہوں گے مگر انسان ان سب سے زیادہ موذی ہے۔" وہ بادل ناخواستہ اٹھتے ہوئے بولا اور پھر اچانک ہی ہم دونوں کسی سرچ لائٹ کی تیز روشنی میں نہا گئے۔

"ہینڈز اپ۔" روشنی کے عقب سے ایک کرخت آواز گونجی۔ "ہتھیار پھینک کر ہاتھ اٹھا لو ورنہ سیدھی مار دوں گا۔"

تیزی کے ساتھ دو تین مرتبہ پلکیں جھپکانے کے بعد میری آنکھیں کچھ دیکھنے کے قابل ہو چکی تھیں۔ روشنی کا منبع ہمارے داہنے ہاتھ درختوں کی طرف تھا اور اس ہالے کے عقب میں مجھے دو ہیولے نظر آ رہے تھے یعنی مقابلہ برابر کا تھا۔

میں نے کسلمندانہ انداز میں ہاتھ بلند کرنے کی اداکاری کرتے ہوئے اچانک ہی سرچ لائٹ پر فائر کر دیا۔ چھناکے کے ساتھ نہ صرف دوبارہ گھپ اندھیرا ہو گیا بلکہ ایک دلخراش چیخ بھی سنائی دی۔ شاید گولی سرچ لائٹ کو ادھیڑتی ہوئی اسی شخص کے جسم کے کسی حصے میں پیوست ہو گئی تھی جو سرچ لائٹ تھامے ہوئے تھا۔

فائر کرتے ہی میں بجلی کی سی سرعت سے نیچے گر گیا تھا۔ کھٹ کی آواز کے ساتھ ایک فائر ہوا مگر گولی کا رخ آسمان کی طرف تھا۔ میں نے زمین پر پڑے پڑے دیکھا کہ سلطان وحشیانہ انداز میں دوسرے شخص سے گتھم گتھا ہوا تھا۔ زخمی ہونے والا شاید گولی کھانے کے ساتھ ہی اپنا اسلحہ بھی گنوا بیٹھا تھا کیونکہ وہ دونوں ہاتھوں سے اپنا پیٹ دبائے [illegible] اٹھنے کی کوشش کر رہا تھا۔ اگر وہ مسلح ہوتا تو یقیناً سب سے پہلے اپنے ساتھی کی مدد کرنے کی کوشش کرتا اور سلطان شاہ پر فائر کر دیتا۔

اس جنگل میں فائر اور چیخ کے بعد دوسری ٹولیاں بھی تیزی سے ادھر کا رخ کر سکتی تھیں لہٰذا میں پھرتی سے اٹھا اور سلطان شاہ سے لپٹے ہوئے حریف کی کھوپڑی پر پستول رکھ کر ٹریگر دبا دیا۔ سلطان شاہ تھوک تھوکتا ہوا پیچھے ہٹا تھا۔ شاید اس کے حریف کی کھوپڑی کے کچھ حصے اڑ کر اس کے چہرے سے جا لگے تھے۔ اس دوران [illegible] اس شخص کے [illegible] رہی تھی۔ جب وہ

ٹانگوں تک کسی اندھے کی طرح لہرانے کے بعد زمین پر ڈھیر ہوا تو میں نے گرنے والا ریوالور اٹھا لیا، اسی اثنا میں سلطان شاہ پہلے شکار کی مشکل آسان کرنے پر تل گیا تھا۔ اس نے حریف کی پشت پر سوار ہو کر اپنے دونوں ہاتھ اس کے زخموں پر دبا دیے تھے اور وہ بری طرح مچل کر سلطان شاہ کی بے رحمانہ گرفت سے نکلنے کے لیے کوشاں تھا۔

حالات اس قدر سنگین نہ ہوتے تو شاید میں مخل انداز نہ ہوتا لیکن ہمارے پاس وقت بہت کم تھا۔ مجھے اندیشہ تھا کہ تصادم کا شور سننے کے بعد ان دونوں کے ساتھی کسی بھی لمحے یہاں آ پہنچیں گے۔ لہٰذا میں نے بڑھ کر مضبوطی سے اس کے دونوں ہاتھ تھام لیے اور سلطان شاہ نے چند ہی سیکنڈ میں اسے ہاتھ پیر ڈھیلے چھوڑنے پر مجبور کر دیا۔

دوسرے بے آواز ریوالور کی تلاش میں وقت برباد کیے بغیر ہم وہاں سے بہت تیزی سے فرار ہونے۔ تصادم اور گہری تاریکی کے باعث ہم سمت کا احساس کھو چکے تھے بس جدھر منہ اٹھا اسی طرف ہو لیے۔ نہ جانے ہم کتنی دیر تک اسی طرح دل و دماغ کو مجبور کرتے پوری قوت کے ساتھ دوڑتے رہے پھر اچانک ہی ایک طرف جھاڑیوں میں روشنی جھلملاتی نظر آئی۔ اسی کے ساتھ کچھ دھیمی دھیمی انسانی آوازیں بھی ہوا کے دوش پر تیرتی سنائی دیں اور ہم نے دفعتاً سمت کر کے اپنا رخ محتاط انداز میں تبدیل کر لیا۔

کچھ دیر پہلے جو کچھ ہوا اس میں ہماری ہمت یا ارادے کا کوئی دخل نہیں تھا۔ حقیقت یہ تھی کہ اس پر شکوہ عمارت کے سامنے ہمیں جس دیدہ دلیری کے ساتھ الجھا کر روکا گیا تھا اسی کی بنا پر ہم شدید اعصابی دباؤ کا شکار ہو گئے تھے۔ پھر جنگل میں گھسنے کے بعد ہمیں للکارا گیا تو ان کی نفری کا اندازہ ہونے پر ہی ہم نے تصادم سے گریز کرتے ہوئے نکل بھاگنے کا فیصلہ کر لیا تھا اور شاید ہم اس کوشش میں کامیاب بھی ہو جاتے لیکن ان دونوں نے اچانک ہی ہمارے سروں پر مسلط ہو کر ہمارے لیے فرار کی راہ مسدود کر دی۔ ہمارے سامنے اس وقت دو ہی راستے رہ گئے تھے۔ ان کے سامنے ہتھیار ڈال کر اپنے دردناک انجام کو نوشتۂ تقدیر سمجھ کر قبول کر لیں یا پھر ان سے نمٹ کر بے خوفی کے ساتھ بچ نکلنے کی کوشش کریں۔ اب یہ ہماری خوش نصیبی تھی کہ ہم نے دوسرے راستے پر عمل کیا اور آناً فاناً میں وہ دونوں ہمارے ہاتھوں مارے گئے۔ اس ناگہانی خونریزی کے بعد میں مزید کسی تصادم کا خطرہ مول لینے کو تیار نہیں تھا۔

سڑک سے گزرتے ہوئے میں ڈھلان میں پھیلے ہوئے . . . خودرو جنگل کی وسعت کا اندازہ ہی نہیں ہو سکا تھا لیکن کافی دیر تک دوڑنے اور چلتے رہنے کے باوجود جب اس سلسلے کے ختم ہونے کے کوئی آثار نظر نہ آئے تو مجھے تشویش ہونے لگی۔ جہاں تک مجھے علم تھا، لاہور کی مضافاتی آبادیوں سے ملحق کہیں بھی اتنا وسیع جنگل موجود نہیں تھا۔

تو کیا ہم اندھیرے اور اپنی حد سے زیادہ احتیاط کے باعث کسی محدود علاقے میں چکر لگاتے پھر رہے ہیں؟ میرے ذہن میں اچانک خیال آیا اور میں نے فوراً ہی سلطان شاہ پر اس کا اظہار بھی کر ڈالا۔

"ہو سکتا ہے۔" اس نے بہت دھیمی آواز میں کہا۔ "لیکن یہ خطہ اتنا مختصر بھی نہیں ہے۔ ورنہ وہ بہت دیر پہلے ہمیں ہر طرف سے گھیر چکے ہوتے۔ اب تو ہر طرف سناٹا ہی محسوس ہو رہا ہے۔"

"تمہاری آواز کو کیا ہوا؟ کیا تھک گئے ہو؟" میں نے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

اندھیرے میں اس کی تلخ آواز ابھری۔ "ایک بار اونچی آواز میں بولنے کا نتیجہ بھگت چکا ہوں، دوسرے تجربے کی ہمت نہیں ہے۔"

اچانک میرے کانوں میں ایک مانوس سی آواز آئی اور سلطان شاہ بھی چلتے چلتے رک گیا۔ چند ثانیوں تک کان لگائے رکھنے کے بعد میں سمت کا اندازہ کرنے میں بھی کامیاب ہو گیا۔ ہمارے بائیں جانب کافی دور سے گھنٹی کی آواز ایک خاص تسلسل کے ساتھ کبھی کبھار سنائی دے جاتی تھی۔

"بس اسی طرف نکل چلو۔" سلطان شاہ نے کہا۔ "ادھر یقیناً کوئی راستہ ہے۔"

وہ درست ہی کہہ رہا تھا۔ اس علاقے میں چوپایوں کے گلے میں گھنٹی ڈالنے کا رواج عام تھا اور شاید وہ کسی بیل گاڑی میں جتے ہوئے بیلوں کے گلے میں بندھی ہوئی گھنٹیوں کی آواز تھی۔

ہم فوری طور پر بائیں طرف مڑ گئے۔

اس بار قسمت ہم پر کچھ مہربان ہو گئی تھی کیونکہ تقریباً آدھے گھنٹے بعد جنگل کا وہ لامتناہی سلسلہ یکایک ہی ختم ہو گیا اور ہم ایک نیم پختہ سڑک کے کنارے پہنچ گئے۔ بیل گاڑی غالباً کہیں دور نکل چکی تھی اور ہوا کی مخالف سمت میں ہونے کی بنا پر اس کی کوئی آواز بھی نہیں سنائی دے رہی تھی لیکن مجھے خوشی تھی کہ ہمیں جنگل سے نجات مل گئی تھی

تصویر کی تعبیر کسو ہیڑی سے ہرگز مختلف نہیں ہو سکتے تھے۔ میں جس قدر سوچتا رہا اسی قدر یہ خیال مستحکم ہونے لگا کہ توقیر کو اغوا کرنے والا کوئی اور ہی تھا جو قابلِ رشک معلومات اور زبردست صلاحیتوں کا مالک تھا۔

جب تک میرے لیے اُس کی ذات ایک سربستہ راز بنی رہی، میں اس موضوع پر مکمل کر نہ سوچ سکا۔ ہر طریقۂ کار اور ہر فیصلے کی خوبی اسے فوراً سے منسوب کرتا رہا۔ لیکن توقیر کا راز کھل جانے کے بعد میرے لیے اُس سے آگے سوچنا ناگزیر ہو چکا تھا۔

وہ کون تھا؟ کیا کہلاتا تھا؟ اس کا ٹھکانا کہاں تھا؟ اس کا طریقۂ کار کیا تھا....؟

"وہ مارا!" اچانک سلطان شاہ نے مسرت آمیز نعرہ لگایا اور پھر میں نے بھی موڑ پر ٹیلوں کی اوٹ سے آنے والی روشنی کا انعکاس دیکھ ہی لیا۔

غالباً مخالف سمت سے کوئی گاڑی ہماری طرف آ رہی تھی۔ اگرچہ گاڑی ابھی تک نظر نہیں آئی تھی، نہ اس کے انجن کی گونج سنائی دے رہی تھی لیکن اس کے طاقتور ہیڈ لیمپس کا انعکاس اس اندھیری رات میں بہت امید افزا تھا۔

"آؤ۔" میں نے پھرتی سے سڑک کی دوسری جانب بڑھتے ہوئے کہا۔ "اس کار سے ہر قیمت پر لفٹ لینی ہوگی ورنہ اس غیر معروف سڑک پر ہم ساری رات ہی پیدل چلتے رہ جائیں گے۔"

"لیکن سڑک کیوں پار کر لی تم نے؟" سلطان شاہ نے جھلائے ہوئے لہجے میں کہا۔ "اسی طرف جھاڑیوں کے ساتھ ساتھ چلتے رہتے تو کون سی قیامت نازل ہو جاتی۔"

"کھوپڑی ٹھنڈی رکھو۔" میں نے اس کا شانہ تھپتھپاتے ہوئے کہا۔ "ایک ہو جانے کے خدشے کی بنا پر احتیاطی قدم اٹھا بیٹھا تو اس پر چراغ پا ہونے کی ضرورت نہیں۔"

"میری کھوپڑی ٹھنڈی ہی ہے۔" وہ چڑچڑے سے لہجے میں بولا۔ "لیکن یہ احتیاط میری سمجھ سے بالاتر ہے کہ خود رو جھاڑیوں اور جنگل کا راستہ چھوڑ کر تم ادھر کھلے میدان کی طرف آ گئے ہو۔ کوئی ایسی گاڑی آ رہی ہو تو سڑک پار کر کے جنگل تک پہنچنے کی مہلت بھی مشکل ہی سے مل سکے گی۔"

"اسے کھلا میدان نہ کہو۔" میں نے اسے چڑانے کے انداز میں کہا۔ "ہر طرف چھوٹے بڑے ٹیلے بکھرے ہوئے ہیں جو بوقت ضرورت ہمارے لیے پناہ گاہ ثابت ہو سکتے ہیں۔"

"لیکن لفٹ لینے کا موقع آنے سے پہلے ہی تمہیں خطرے کی کیا سوجھ گئی....؟" ابتداً اس نے جھلائے ہوئے لہجے میں کہا تھا لیکن درمیان ہی میں اس کا لہجہ ہیجان ہو گیا۔ پھر وہ قدرے توقف کے بعد بولا۔ "اوہ! تو کیا تمہیں شبہ ہے کہ آنے والی گاڑی میں ہمارے دشمن بھی موجود ہو سکتے ہیں؟"

"ایک امکان ہے جسے نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔" میں نے سوچتے ہوئے کہا۔ "یہ سڑک ایسی نہیں کہ ادھر سے کثیر ٹریفک گزرتا ہو... موجودہ حالات میں تھوڑی بہت احتیاط برتنے کی ضرورت ہے۔"

"تو تم اس کار سے لفٹ نہیں لو گے؟" اس نے مجھے دیکھتے ہوئے کہا۔ جہاں روشنی کا انعکاس تیز ضرور ہو گیا تھا لیکن آنے والی کار دکھائی نہیں دی تھی، البتہ اس کے انجن کا ہلکا سا شور سنائی دینے لگا تھا۔ اس شور کی آواز کی بنا پر قیاس کیا جا سکتا تھا کہ آنے والی سواری کار نہیں بلکہ کوئی بھاری انجن والی لاری وغیرہ ہو سکتی تھی۔

"لفٹ نہ لی تو ہم سے بڑا احمق کوئی نہیں ہوگا۔ کم از کم میں تو ساری رات پیدل چلنے کے موڈ میں نہیں ہوں۔"

"اگر وہ دشمن ہی ہوئے تو ہمیں دیکھتے ہی گولی مار دیں گے۔ ہم نے انہیں کافی زک پہنچائی ہے۔ کیا یہ ہو سکتا ہے کہ ہماری اصلیت جاننے کے لیے وہ ہمیں ہلاک کرنے کے بجائے ہمیں زخمی کرنے پر ہی اکتفا کریں۔"

"ان پر ان ہی کا حربہ آزمائیں گے۔" میں نے ایک کھائی دار ٹیلا نظر آنے پر اس کی طرف بڑھتے ہوئے کہا۔ "جس طرح انہوں نے ٹائر کا دو کر کے ہمیں رکنے پر مجبور کیا تھا، اسی طرح ہم بھی کارروائی کریں گے۔ ایک بے آواز پستول ہمارے پاس بھی موجود ہے۔"

"فائر بے آواز ہی سہی لیکن شعلہ تو اگلی نشست والوں کی نگاہ سے نہ چھپ سکے گا۔"

"یہ جگہ مناسب رہے گی۔" میں نے ٹیلے کی آڑ میں پوزیشن لیتے ہوئے کہا۔ "میں اگلے ٹائر کو نشانہ بنانے کی حماقت نہیں کروں گا۔ یہ جگہ بھی ایسی ہے کہ آگے بڑھنے کے بعد ہی وہ ہمیں نہ دیکھ سکیں گے۔ میرا ارادہ پچھلے ٹائر کو نشانہ بنانے کا ہے۔ انہیں زیر کرنے کے بعد گاڑی پر قبضہ کیا جا سکتا ہے۔ اگر گاڑی والے غیر متعلق لوگ ہوئے تو ٹائر کی خرابی کو اتفاقی حادثہ سمجھیں گے۔ ان کے ردعمل کا جائزہ لے کر ہم اطمینان سے باہر نکل سکیں گے اور کوئی معقول کہانی سنا کر لفٹ لے لیں گے۔"

"یہ بھی ہو سکتا ہے کہ وہ دشمن ہوں اور ٹائر پھٹنے پر

خطرہ جناب یوں یا ایسی صورت میں دوڑ لگانے کے بجائے سفر جاری بھی رکھ سکتے ہیں، پہلے ٹائر کی تباہی کو ڈرائیونگ پر زیادہ اثر انداز نہیں ہوتی۔"

"اب نوفان کے رد عمل ہی کا انتظار کرنا ہوگا۔" میں نے مڑ کر پر تشویش لہجے میں کہا۔

"یہ بات پھر بھی سمجھ میں نہیں آسکی کہ تم نے سڑک کیوں منتخب کی ہے؟"

"اگر وہ مخالف کیمپ کے آدمی ہیں تو دوسری طرف پھیلا ہوا جنگل ہی ان کی توجہ کا مرکز ہوگا۔ وہ سوچ بھی نہ سکیں گے کہ ہم اسے چھوڑ کر ادھر ٹیلوں میں چھپے ہوئے ہیں۔"

"اور ... وہ آ بھی گئے!" گاڑی کے ہیڈ لیمپس نظر آتے ہی وہ اضطراری انداز میں بول پڑا اور ساتھ ہی اس نے اپنا پستول بھی سنبھال لیا۔

"جیپ معلوم ہوتی ہے۔" میں نے ہیڈ لیمپس کے درمیانی فاصلے اور ان کی بلندی کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔ "رفتار بھی خاصی سست ہے... خیر یہ تو دیکھا جائے گا، لیکن میرا اشارہ ملے بغیر تم فائر نہیں کرو گے۔"

میں ساتھ رکھے ہوئے ریوالور کا جائزہ لینے لگا جس کے چیمبر میں پانچ گولیاں موجود تھیں۔ میرا اندازہ تھا کہ تصادم کی نوبت آ بھی گئی تو وہ پانچ گولیاں خاصی فیصلہ کن ثابت ہوں گی۔ ان کے بعد مجھے اپنے پستول پر انحصار کرنا پڑتا جس کے لیے میرے پاس خاصی تعداد میں فاضل راؤنڈز موجود تھے۔

"تمہارا خیال درست معلوم ہوتا ہے۔" وہ اپنے چہرے پر پیغام سا نظر آنے لگا۔ "وہ دشمن ہی معلوم ہوتے ہیں جو سست رفتاری کے ساتھ جائزہ لیتے ہوئے آ رہے ہیں۔"

"میری کوشش ہوگی کہ پیچھے دوسری سمت کے ٹائر کو نشانہ بناؤں تاکہ انہیں خطرے کا احساس ہو بھی جائے تو توجہ جنگل ہی کی طرف مرکوز رہے۔"

"کامیابی کا دارومدار تمہارے نشانے پر ہے جو عموماً چوکتا نہیں ہے۔" اس کے لب و لہجے سے دبے دبے جوش کا اظہار ہونے لگا تھا۔ "وہ یقینی طور پر تعداد میں کئی ہوں گے۔ انہیں سنبھلنے کا موقع مل گیا تو ساری رات اسی ویرانے میں چاند ماری کی مشق کرتے گزر جائے گی۔"

"اس خوش فہمی میں بھی نہ رہنا۔" میں نے اسے متنبہ کیا۔ "یہ سو فیصد گوریلا کارروائی ہوگی۔ پہلے ہی ہلے میں کامیابی نہ ہوئی تو بازی الٹی پڑ سکتی ہے۔ ذرا بھی چوک ہوئی تو تھوڑی ہی دیر کے بعد ان کے آدمی گولیاں برسا رہے ہوں گے۔"

کے حفاظتی انتظامات کے لیے کوئی بھی فوج بھی تیار رہی ہو تو مجھے حیرت نہ ہوگی۔"

جیپ اس ٹیم کچی سڑک پر پہنچی اور آگے بڑھتی آ رہی تھی۔ انجن کے شور اور رفتار سے اندازہ ہو رہا تھا کہ اسے شاید فور وہیل ڈرائیونگ گیئر میں چلایا جا رہا تھا، حالانکہ اس سڑک پر اس مخصوص گیئر کی چنداں ضرورت نہیں تھی۔ شاید آنے والوں کا یہ مقصد رہا ہو کہ شبہ ہوتے ہی جیپ کو بلا تامل کچے راستے یا جنگل میں اتارا جا سکے کیونکہ ادھر کا رخ کرنے سے عام گیئر یقینی طور پر ناکارہ ہو جاتا ہے۔

جوں ہی مجھے محسوس ہوا کہ اب کسی بھی لمحے کے ساتھ جیپ کے ہیڈ لیمپس کی روشنی ہماری طرف بھی پڑ سکتی ہے تو میں بے آواز ریوالور سنبھال کر گاڑی میں دبک گیا۔

رات کے سناٹے میں گاڑی کا شور گونج رہا تھا۔ اسی کے ساتھ میرے اعصاب پر تناؤ طاری ہونے لگا۔ آخر کار وہ مہیب مشینی شور بالکل قریب آ گیا اور روشنی کی چادر تیزی سے آگے بڑھ گئی۔ میں نے گاڑی میں سے سر ابھار کر دیکھا تو جیپ کا ہیولا روشنی کے عقب میں بڑھا جا رہا تھا۔ کھلی ہوئی جیپ میں نشستوں پر چار انسانی ہیولے براجمان تھے۔

میں نے کوئی لمحہ ضائع کیے بغیر ریوالور کی نال سیدھی کی اور جیپ کی دائیں ٹیل لائٹ کے سہارے عقبی ٹائر کا نشانہ لے کر فائر کر دیا۔ گھوڑا دبتے ہی ہلکا سا جھٹکا ہوا، میرے ہاتھ کو جھٹکا لگا اور بے آواز شعلہ نشانے کی طرف تیر گیا... میں فوراً انجن کا اوٹ میں دبک گیا اور اسی لمحے ٹائر پھٹنے کے تیز شور دھماکے سے گونج اٹھی۔

سلطان شاہ نے اضطراری طور پر میرا شانہ دبا کر پہلی کامیابی کی مبارکباد دی مگر میرے کان تبدیلیوں پر مرکوز تھے۔ دھماکا ہوتے ہی جیپ کی آواز بدلنے لگی۔ پھر شاید جیپ روک دی گئی لیکن اس کا انجن بدستور چلتا رہا۔

"اب کیسے پھٹ گیا؟" انجن کے شور پر حاوی ایک کرخت اور تحکم آمیز آواز سنائی دی۔

جواب میں کسی نے نہایت جھنک آمیز انداز میں ٹائر پھٹنے کا تعلق ماضی قریب میں سوال کرنے والے کی کسی نزدیکی سے قائم کر دیا۔

"پھر اس سمت کرا دو جیدے۔" کسی تیسرے نے غرا کر تبصرہ کرنے والے کو پچکارا۔ "دیکھنا ہے کہ ٹائر اتفاقاً پھٹا ہے یا یہ کسی کی شرارت ہے۔"

اس لمحے انجن بند کر دیا گیا اور آوازیں واضح تر ہو گئیں۔

"شرارت کیا ہو سکتی ہے؟ فائر ہی کیا ہوگا کسی نے لیکن ہم نے تو کوئی آواز نہیں سنی۔" بولنے والے کے لہجے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ اپنے ساتھیوں سے اپنی رائے کی تائید کا خواہاں ہے۔

"آواز بے شک نہیں سنی لیکن ٹائر سب نے دیکھے ہیں... کیا یہ نہیں ہو سکتا کہ ان دونوں کے پاس بھی بے آواز اسلحہ ہو۔" اس بار شاید جیپ چلانے والے نے رائے زنی کی تھی۔

"ہوں۔" ایک طویل غراہٹ ابھری۔ "داہنا ٹائر پچھلا ہے اگر یہ بدمعاشی ہی ہے تو وہ زیادہ دور نہ گئے ہوں گے، جتنی دیر میں ہم جنگل چھان کر لوٹیں گے ڈرائیور ٹائر بدل لے گا... کیوں اکیلے بدل لوگے نا؟"

"ہاں ہاں... تم جلدی کرو، وہ نکل گئے تو پھر بات کہاں ہوگی۔" وہی بھاری آواز سنائی دی اور پھر کئی دوڑتے ہوئے قدموں کی آواز نیم پختہ سڑک پر گونجتی ہوئی کچی زمین پر معدوم ہو گئی۔

میرے ساتھ آہستہ آہستہ سلطان شاہ نے بھی سر ابھارا تھا۔ جیپ کی روشنیاں گل تھیں اور اس کے پیچھے ایک تنومند سایہ شاید جیک اور وہیل پانا تلاش کرنے میں مصروف تھا۔ میں نے داہنی طرف سر گھمایا تو جنگل میں مختلف مقامات پر تین متحرک روشنیاں نظر آئیں۔ وہ لوگ حیرت ناک سرعت کے ساتھ ادھر کافی دور تک پھیل چکے تھے۔

"یہ تنہا ہوا۔" سلطان شاہ میرے کان کے قریب منمنایا۔ "وہ سڑک پہ بیٹھ کر ٹائر بدلے گا، اس کی نظر ہم پر پڑ سکتی ہے۔ بایاں ٹائر ہوتا تو وہ پیچھے بیٹھ کر جیک لگاتا اور ہم بے خبری میں پشت سے اسے قابو میں کر لیتے۔"

"تو پھر نکلنے کی ضرورت ہی کیا ہے؟" میں نے سرگوشیانہ لہجے میں کہا۔ "انتظار کرتے رہو، ٹائر تبدیل ہو جائے تو ایک گولی اس کے نام کی بھی سہی۔ ابھی بے آواز ریوالور میں چار گولیاں موجود ہیں... اس کے ساتھیوں کو پتا بھی نہ چل سکے گا کہ اس کا کیا حشر ہوا؟"

"میں اس پہ گولی چلانے کے خلاف ہوں۔"

"دماغ خراب ہوا ہے تمہارا؟"

"تمہارا لباس ٹھیک ٹھاک ہے۔ میرے کپڑوں پر خون کے دھبے ہیں، لباس تبدیل کیے بغیر میں ہوٹل کا رخ نہ کر سکوں گا۔ میں اپنے ہم قامت کے لباس پر قبضہ کرنا چاہتا ہوں تاکہ اس کا لباس داغدار نہ ہو۔" میرا استدلال سن کر وہ بھڑکا۔

"اوہ آئی سی۔" بے اختیار ایک گہرا سانس لیا گیا کیونکہ اس کی بات بہت معقول تھی۔ "پھر تمہیں اس لباس سے محروم کرنا ہوگا۔ بہتر یہ ہوگا کہ کسی چوپائے کی طرح جھک کر جاؤ، میں یہیں مورچہ سنبھالے رہوں گا، اگر ضرورت پڑی تو تمہاری مدد کر سکوں گا۔"

"وہ خاصا پھرتیلا نظر آتا ہے، ٹائر جلد ہی بدل لے گا۔ بس میں نکلتا ہوں۔" سلطان شاہ نے کہا اور گھٹنوں اور کہنیوں کے بل زمین پر جھک کر چلتا ہوا ٹیلے کی اوٹ سے نکل کر جیپ کی مخالف سمت میں ہو لیا۔

اس ٹیلے کی اوٹ میں رہتے ہوئے میں بے خوف و خطر ٹائر بدلنے والے پر نگاہ رکھ سکتا تھا لیکن ابھی یہاں سے نکلنے کے بعد اس کی نگاہوں میں آنے کا خطرہ تھا۔ لہٰذا میں دیکھتا رہا اور سڑک کی دوسری جانب کسی چوپایہ انسان کے ظہور کا انتظار کرنے لگا۔

شاید سلطان شاہ ضرورت سے کچھ زیادہ ہی محتاط تھا کیونکہ تقریباً پانچ چھ منٹ بعد میں نے ایک تاریک سا انسانی ہیولا جیپ کے عین مقابل جھاڑیوں سے نمودار ہوتے دیکھا۔ شاید سلطان شاہ سڑک عبور کرنے کے بعد کنارے کنارے خود رو جھاڑیوں میں چھپتا ہوا وہاں پہنچا تھا اور اس طرح اس نے اپنی ہتھیلیوں کو غیر ضروری مشقت سے بچا لیا تھا۔

میرے دیکھتے ہی دیکھتے وہ جھکا اور چوپائے کی پوزیشن میں تیزی سے سڑک عبور کرنے لگا۔ اس وقت جیپ کا ڈرائیور ٹائر تبدیل کرنے کے بعد نٹ لگانے میں اتنا منہمک تھا کہ اسے عقب سے آتی ہوئی مصیبت کا احساس تک نہ ہو سکا۔

سلطان شاہ اس سے چند قدم دور رہ کر اپنے قدموں پر کھڑا ہو گیا۔ اس کا داہنا ہاتھ سر سے بلند ہوا اور کھٹاک کی آواز سنتے ہی میں بھی جھرجھری لے کر رہ گیا۔ شاید سلطان شاہ نے پوری قوت سے اپنے پستول کا آہنی دستہ ڈرائیور کے سر پر رسید کیا تھا۔ اس کے حلق سے ایک مختصر سی بے معنی آواز نکلی اور وہ وہیں ڈھیر ہو گیا۔

میں نے فوراً ہی اپنی جگہ سے دوڑ لگا دی۔ سلطان شاہ اپنے شکار کو سڑک سے ایک طرف گھسیٹ رہا تھا۔

"تم اس کے کپڑے اتارو، میں نٹ کستا ہوں۔" اس نے وہیل پانا سنبھالتے ہوئے کہا۔ "اپنا لباس راستے میں بدلنا۔ اس کے ساتھیوں کے لوٹنے سے پہلے یہاں سے بھاگ نکلو ورنہ یہ موقع ضائع ہو جائے گا۔"

بمشکل تین منٹ بعد ٹیپی نے اچھل کر ڈرائیونگ سیٹ سنبھال لی اور انجن اسٹارٹ کر کے جیپ آگے بڑھا دی۔ سلطان شاہ اپنے شکار کے جسم سے اتارے ہوئے کپڑے لے کر عقبی نشست پر بیٹھ چکا تھا۔

جیپ جھٹکے لیتی ہوئی چل رہی تھی کہ میں ڈیش بورڈ سے اُبھرنے والی ایک آواز سُن کر چونک پڑا۔ اتنی دیر میں سلطان شاہ بھی لباس بدل چکا تھا، لہٰذا وہ بھی اچھل کر میرے برابر والی سیٹ پر آ گیا۔

"کیسی آواز تھی یہ؟" اس نے اپنے گریبان کے بٹن لگاتے ہوئے سوال کیا۔

"ایس او کالنگ ڈولی... اوور۔" تھوڑے توقف کے بعد وہی مدھم آواز دوبارہ ابھری تو اس بار متوجہ ہونے کے باعث مفہوم سمجھ میں آ گیا اور اس کے ساتھ ہی مجھے ڈیش بورڈ میں لگا ٹرانسمیٹر بھی نظر آ گیا جس پر روشن ننھے سے سرخ بلب سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اپریٹس مسلسل آن تھا۔

میں نے اپریٹس اٹھا کر آواز قدرے بڑھا دی کیونکہ وہ آلہ میرے لیے نیا نہیں تھا۔ اس قسم کا سنگل فریکوئنسی ٹرانسمیٹر کافی عرصہ میرے اور راجہ سکندر علی کے درمیان... قائم رہا تھا۔

پیغام آ رہا تھا لیکن یہ ضروری نہیں تھا کہ وہ جیپ پر آنے والوں میں سے کسی کے لیے ہوتا۔ تنظیم کے اس قسم کے کئی اپریٹس بیک وقت زیر استعمال تھے۔

"تمہارے یہ ڈولی کون ہے؟" میں آہستہ سے بڑبڑایا۔

ڈیش بورڈ کی روشنیوں کے انعکاس میں سلطان شاہ کے چہرے پر حیرت کے آثار نظر آئے۔ "تمہاری آواز دوسری طرف سنی نہیں گئی ہو گی؟"

"اس وقت یہ آلہ صرف پیغام وصول کر رہا ہے جب تک اس کا یہ بٹن نہ دبایا جائے ہماری آواز دوسری طرف نہیں سنی جا سکے گی۔"

"ایس او کالنگ ڈولی روم... اوور!" اپریٹس پر نیا پیغام سنتے ہی میں خاموش ہو کر ہمہ تن متوجہ ہو چکا تھا۔ ڈولی سے مایوس ہونے کے بعد وہی آواز ڈولی روم کو کال کر رہی تھی۔

"ڈولی روم آن لائن... اوور۔" لمحہ بھر کے بعد اپریٹس سے دوسری آواز سنائی دی۔

"ہم ان دونوں کی تلاش میں جنگل کے پیچھے گشت پر تھے... اچانک شور سے ذرا آگے ہماری جیپ کا ایک ٹائر دھماکے سے پھٹ گیا۔" ایس او کہہ رہا تھا۔ "ہمیں کسی فائر یا شرارت کے آثار نہیں ملے لیکن میں نے ڈولی کو ٹائر تبدیل کرنے کے لیے چھوڑ کر قریبی علاقہ دیکھ ڈالنے کا فیصلہ کر لیا۔ اس وقت ہم تینوں اندر گھسے ہوئے ہیں لیکن میری بار بار کی کوششوں کے باوجود ڈولی کی طرف سے کوئی جواب نہیں مل رہا ہے... اوور۔"

"شاید تمہارے جنگل میں داخل ہو کر یہ نہایت غلطی کی اور کہا ہے۔" دوسری طرف سے کہا گیا۔ "ہمارے دو آدمیوں کی لاشیں ملی ہیں، ایک کا بے آواز دیا اور ایک غائب تھا۔ شاید تمہاری جیپ پر بھی اثر ہوا گیا ہو گا... فوراً واپس لوٹو اور ڈولی کے بارے میں اطلاع دو۔ باس ناکامی پر بہت برہم ہے... اوور!"

"میں لوٹ رہا ہوں۔" ایس او کی آواز سنائی دی۔ "اگر وہ دونوں جیپ پر سوار ہو گئے ہیں تو ہو سکتا ہے کہ یہ گفتگو سن رہے ہوں... اب میں تم ہی سے مخاطب ہوں۔ جیپ فوراً چھوڑ دو ورنہ اس میں ایسا نظام نصب ہے کہ ہر بار انجن اسٹارٹ کرنے کے ساتھ سیکنڈ کے اندر ایک مخصوص بٹن نہ دبایا جائے تو ایک خودکار میکنزم حرکت میں آ جاتا ہے۔ انجن اسٹارٹ کرنے کے صرف دس منٹ بعد پوری جیپ ایک ہولناک بارودی دھماکے سے اڑ جائے گی۔ تمہیں جو کچھ کہنا ہے سیاہ بٹن دبا کر کہہ سکتے ہو۔ بات پوری کرنے کے بعد بٹن چھوڑ دینا... اوور۔"

ایس او کا وہ پیغام سن کر سلطان شاہ پریشان ہو گیا۔ "جلدی انجن روک لو۔" وہ جھنجھلائے ہوئے انداز میں اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے بولا۔

"دس منٹ تو ہو لینے دو۔ ابھی تو ہمیں چلتے ہوئے چار منٹ بھی نہیں ہوئے ہوں گے۔" میں نے اس کی گھبراہٹ سے لطف اندوز ہوتے ہوئے پرسکون لہجے میں کہا۔

"تو پھر وہی بٹن تلاش کرو جسے دبانے سے دھماکے کا خطرہ ٹل جاتا ہے۔"

"اب وہ بھی بے سود ہے۔ کیسے انجن اسٹارٹ کرنے کے ایک منٹ کے اندر دبانا ضروری ہوتا ہے۔" میں نے اسے یاد دلایا۔ پھر ذرا سے توقف کے بعد بولا۔ "سکون سے بیٹھے رہو۔ ایسے لوگوں کے لیے ایسے انتظامات بہت سہل ہیں لیکن اس وقت یہ محض گیدڑ بھبکی ہے... وہ ہماری راہ روکنا چاہتے ہیں... ایس او کو اچانک ہم سے ہمدردی کیسے ہو گئی؟ ان کے نکتۂ نظر سے سوچو تو ہم زندہ ہاتھ نہ آ سکیں تو ہمارا مر جانا بہتر ہے اور وہ ہمیں زندہ رہنے کا اختیار دے رہا ہے۔"

"ہاں یہ بات تو ہے! اس پہلو پر میں نے غور ہی نہیں کیا تھا۔۔ وہ ہمیں دھوکا دینا چاہتے ہیں اور تم انہیں بے وقوف بنا سکتے ہو۔" میری وضاحت پر سلطان شاہ خوش ہو گیا۔

رات کے سناٹے میں جیپ آگے بڑھتی رہی۔ خود راستہ میرے لیے انتہائی غیر معروف اور اجنبی تھا لیکن میں مسلسل اسی نیم پختہ سڑک پر ڈرائیونگ کرتا رہا اور آخر کار ہمیں شہری آبادی کے آثار نظر آنے لگے۔ اس دوران میں سلطان شاہ خاصا مضطرب رہا تھا۔ اس کی نگاہیں بار بار اپنی رسٹ واچ کا جائزہ لے رہی تھیں لیکن میں اس بارے میں خاموش رہا۔ ویسے مجھے اندازہ تھا کہ وہ وقت کے حوالے سے کس کالوں کا منتظر تھا۔

اول تو اسے تین منٹ کی مدت گزرنے کے بعد ڈبلیو روم سے پیغام ملنے کی امید تھی لیکن وہ وقت خاموشی سے گزر گیا۔ اس کے بعد سلطان شاہ یہ دیکھنا چاہتا تھا کہ جیپ کا انجن اسٹارٹ ہونے کے دس منٹ بعد کیا ہوتا ہے لیکن یہاں بھی اسے مایوسی کا سامنا کرنا پڑا اور اس کے چہرے پر جھنجلاہٹ کے آثار نظر آنے لگے مگر میں نے سختی کے ساتھ اپنی زبان بند ہی رکھی۔

"کیا میری عقل میں بھس بھرا ہوا ہے؟" آبادی کے درمیان ایک سڑک سے گزرتے ہوئے اس کی جھنجلی آواز ابھری تو میں چونک گیا۔ اس کی طرف دیکھا تو وہ مجھے گھورے جا رہا تھا۔

"میں نے تو ایسی کوئی بات نہیں کہی سلطان شاہ۔" میں نے نرم اور تحمل آمیز لہجے میں کہا۔

"تم کہو یا نہ کہو لیکن رویے سے یہی ظاہر ہوتا ہے۔" اس کی آواز سے غصے سے زیادہ جھنجلاہٹ عیاں تھی۔

میں نے پل بھر میں اپنے دل ہی دل میں گزرے ہوئے رویے اور کہے ہوئے الفاظ کا جائزہ لے ڈالا لیکن ایسی کوئی غلطی دریافت نہ کر سکا۔ پھر بھی اس کی دل جوئی کی خاطر میں نے معذرت خواہانہ لہجہ اختیار کرتے ہوئے کہا۔ "میں نے دانستہ تمہاری دل آزاری کی کوشش نہیں کی سلطان شاہ! نادانستگی میں کچھ ہو گیا ہو تو میں معافی چاہتا ہوں۔"

"اپنی معافی کو غرق کرو۔" وہ یک بیک اپنے قصبائی خول میں سمٹ گیا۔ "یہ بتاؤ کہ ایک بات تم کئی گھنٹے سے جو میں بھی سمجھتا ہوں۔ تم لوگ جھوٹ کو کیوں کر سچ سمجھتے ہو، بہتر جاسوس ہو۔ ہر بار میں دھوکا کھا جاتا ہوں ـــــ ایسا کیوں ہوتا ہے؟ میرے مغز میں کہاں خرابی ہے؟"

اس کی وضاحت سن کر میرے ذہن سے ایک بڑا بوجھ ہٹ گیا۔ "مغز کی خرابی نہیں، تجربے کی کمی ہے۔ میں انہیں اور ان کی رگ رگ کو مدت سے جانتا ہوں۔ تمہارے لیے یہ لوگ نئے ہیں۔۔۔"

"میں ایک ایک سیکنڈ گن رہا تھا کہ کب دس منٹ پورے ہوتے ہیں اور جیپ دھماکے سے اڑتی ہے۔" وہ میری بات کاٹ کر تلخ لہجے میں بولا۔ "مگر کچھ بھی نہ ہوا۔ سارا انتظار غارت ہو گیا۔"

میں زیر لب مسکرا کر رہ گیا۔ اونچی آواز میں ہنستا تو وہ مجھے ہی پھاڑ کھانے کو دوڑ پڑتا۔ "کچھ ہو ہی جاتا تو اس وقت ہم دونوں یوں باتیں کرنے کے لیے زندہ نہ ہوتے۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس وقت تمہاری ذہنی رو کچھ بھٹکی ہوئی ہے۔"

اس کے بعد وہ کچھ نہ بولا۔ کسی لیے یوں چپ لگی جیسے اس نے اپنی غلطی کا احساس کر کے بہرے سے زبان نہ کھولنے کا فیصلہ کر لیا ہو۔

شہر کے ایسے حصے میں داخل ہونے کے بعد، جہاں سے مجھے سواری ملنے کی امید تھی، میں جیپ سے جان چھڑانے کے امکانات پر غور کر ہی رہا تھا کہ اچانک ٹرانسمیٹر پر پیغام سنائی دینے لگا۔

"ہیلو ڈرائیور نمبر دو ـــ ڈبلیو روم کالنگ۔۔۔ اوور!"

میں خاموشی سے سنتا رہا۔ میں نے اسے جوابی رابطے کے لیے تین منٹ کی مہلت دی تھی اور وہ پیغام کم و بیش پندرہ منٹ بعد سنائی دیا تھا۔ میرا خیال تھا کہ جیپ سے رخصت لینے کے بعد اس عمارت سے میری اور جیپ کی تلاش میں کوئی دوسری گاڑی جنگل کے پار نیم پختہ سڑک کی طرف بھیجی گئی ہو گی۔ اس دوران میں ان لوگوں نے باہمی پیغام رسانی کے لیے بھی ٹرانسمیٹر کا استعمال ترک کیے رکھا تاکہ مجھے ان کی حکمت عملی اور سرگرمیوں کا اندازہ نہ ہو سکے۔ پھر جیپ تلاش کی مہم ناکام ہو گئی اور جیپ کا کہیں سراغ نہ مل سکا تو انہوں نے ٹرانسمیٹر پر دوبارہ مجھ سے رجوع کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

اس نے تین بار وہی پیغام من و عن دہرایا گیا۔ چوتھی بار اس میں یہ اضافہ بھی کر دیا گیا کہ ان کا باس مجھ سے گفتگو کرنا چاہتا تھا۔ لیکن میں نے اس پیغام کو نظر انداز کر دیا۔ اس دوران میں سلطان شاہ کسی پتھر کے بت کی طرح لاتعلقانہ انداز میں بیٹھا ونڈ شیلڈ کے پار سڑک کو گھورتا رہا۔

"تمہارا کیا خیال ہے؟ اس کال کا جواب دینا چاہیے یا نہیں؟" میں نے جمود توڑنے کی نیت سے اس سے سوال کیا۔

انھوں نے اس پر خاصی رقم بھی صرف کی ہوگی۔ اسمگلروں میں
کا سفر طے کر کے وہ یہاں تک آئے تھے اور تم نے انھیں
یکسر محروم کر دیا۔"

"تفصیل جاننے کے بعد وہ مجھ سے کوئی مطالبہ نہیں
کریں گے۔ پھر تم دیکھنا جاری تو میری اس حرکت کو وہ دوستی
کی توہین قرار دیں گے۔ ایسے میں وہ کسی کی دوسری کا ماتم کریں گے
وہ خالی ہاتھ لوٹنے سے تو رہے۔"

"اچھی بات ہے تو کیوں نہ اس کار کے حوالے سے
پولیس کی توجہ ادھر مبذول کرا دی جائے، بہرحال وہ کراچی
سے چرائی گئی ہے۔"

"پولیس کو اس چکر میں نہ ڈالو تو بہتر ہے۔ میں ان
لوگوں کو پوری تفصیل سے آگاہ کر دوں گا۔ ہوسکتا ہے کہ وہ مال
حاصل کرنے میں کامیاب ہو ہی جائیں۔ پولیس درمیان میں
آگئی تو کچھ بھی نہ ہوسکے گا۔"

"وہاں تو جس نے بھی کار کا رخ کیا وہ ان کا نشانہ بن جائے
گا۔" میں نے کہا۔

"وہ لوگ اتنے بھولے نہیں ہیں ... خود کوئی راہ نکال لیں گے۔
ہوسکتا ہے کہ وہ براہ راست اسی پھاٹک پر پہنچ کر عمارت
کے مکینوں سے دریافت کر بیٹھیں کہ وہ کار وہاں کب اور کیسے
پہنچی۔ اگر مقفل نے مالک کا سا انداز اختیار کیا تو اس عمارت
کے مکینوں کو باآسانی یہ باور کرا سکیں گے کہ وہ درحقیقت
ان کی کار ہے جو چرائی گئی تھی۔"

"تم بجا ہو سکتے ہو۔" میں نے بحث ختم کرتے
ہوئے کہا۔ "اب تو یہ سوچو کہ اس عمارت میں داخلہ
کیسے ہوگا!"

"مجھے تو یہ اقدام ناممکن ہی نظر آتا ہے ... کسی
طرح گھس بھی گئے تو نکلنا دشوار ہو جائے گا۔"

"صبح میں رمضان چاچا سے ملوں گا۔" میں نے تدبر سے
توقف کے بعد کہا۔ "وہاں سے تصویر کو فون کراؤں گا ...
دیکھنا ہے کہ ادھر سے کیا جواب ملتا ہے اور وہاں تصویر
کی کیا حیثیت ہے؟"

"ڈیول روم کالنگ فار ایس او ... اوور۔" اچانک
کیبن کی سرد فضا میں رنجیدہ تیز شور کے ساتھ ایسی ہی آواز
ابھری اور ہم دونوں خاموش ہوگئے۔ میرے دل کی دھڑکنیں
یکایک تیز ہوگئی تھیں۔

"ایس او اسپیکنگ ... اوور۔" فوراً ہی دوسری تھکی
ہوئی آواز ابھری۔

"پوری فارمیشن کو سمیٹ کر واپس لوٹ آؤ۔ وہ دونوں
چکمہ دے کر نکل گئے ہیں۔ باس کا خیال ہے کہ تم نے انھیں
سواری سے محروم کرنے کے لیے بہت عمدہ حکمت عملی تھی لیکن
دس منٹ کا تعین کر کے تم نے موقع گنوا دیا۔ ان میں سے
ایک سے ٹرانسمیٹر پہ بات ہوئی تھی تو ہمیں نظر میں جیپ کے
انجن کا شور نہیں تھا۔ شاید اس نے بوکھلا کر گاڑی چھوڑ دی تھی
اس لیے دس منٹ تک دھماکے کا انتظار کیا۔ جب کچھ نہ ہوا
تو وہ بارہ جیپ لے بھاگا۔ دوسری گاڑی ادھر ویسے ہی پہنچی
تھی ... اوور۔"

"ہم ... مگر اس کا دوسرا ساتھی تو؟" ایس او کی
ہکلاتی ہوئی آواز ابھری۔ "وہ تو اپنے ساتھی سے بھٹک گیا تھا۔
اسے کیوں نہ تلاش کیا جائے؟ اوور۔"

"تین ٹریکر کتے ہیں کہ اس کی تلاش میں نکلنے والے ہیں۔"
ڈیول روم سے ناخوش گوار لہجے میں کہا گیا۔ "اپنے آدمیوں کی
موجودگی میں کتوں کا کام دشوار ہو جائے گا۔ ہوسکتا ہے وہ
تمہارے ہی کسی آدمی کی بو پر ہولیں ... اوور اینڈ آل۔"

"ایک بات اور پوچھنی تھی ... اوور۔" ڈیول روم سے
سلسلۂ کلام ختم کیے جانے کے باوجود ایس او کی آواز سنائی
دی۔ اس کے لہجے میں خوف کا عنصر غالب ہو چکا تھا۔

"جو پوچھو ... لیکن وقت برباد نہ کرو۔ اوور۔" جواب
نہایت خشک لہجے میں دیا گیا۔

"ٹرانسمیٹر بدستور زیر استعمال رہے گا؟ اوور۔"

"احمقانہ سوال مت کیا کرو۔" اس بار اسے بری طرح
جھڑک دیا گیا۔ "اس وقت ہدایات کسی غیبی ذریعے سے نہیں
دی جا رہیں۔ جیپ لے کر بھاگنے والا بہت محتاط تھا۔ اس
نے ٹرانسمیٹر تلف کر دیا ہوگا کہ کہیں اس میں کوئی ریڈیائی خبر رساں آلہ
پوشیدہ نہ ہو۔ ٹرانسمیٹر اس کے پاس ہوتا تو وہ ہمارے
رابطے کی کوششوں کا جواب ضرور دیتا۔ وہ خود باس سے
بات کرنے کے لیے بے چین تھا لیکن ہمیں وقت دینے کے
لیے آمادہ نہیں تھا۔ یہ وضاحت شاید تمہارے لیے کافی
ہوگی۔ اوور اینڈ آل۔"

اس بار ایس او نے زبان نہ کھولی اور لائن پر سکوت
چھا گیا۔

"تو اب کتے میدان میں لائے جا رہے ہیں۔" کافی دیر
کے بعد پہلی بار سلطان شاہ کے ہونٹوں پر مسکراہٹ نمودار

ہوئی۔

"کتے بھی ایسے خونخوار وجود رکھتے ہیں جو دشمن کی تمیز کیے بغیر انسانی بو پر جھپٹتے ہیں۔" میں نے جھرجھری لیتے ہوئے کہا۔ "آج ستارے ہی اچھے تھے جو ہم زندہ سلامت وہاں سے لوٹ آئے۔"

"ہمیں قدم پھونک کر چلنے کی احتیاط نہ کی جاتی تو ہم بے موت مارے جاتے۔"

"ابتدا میں اگر کتوں کو ہمارے پیچھے لگتے تو انھیں ہمارے پکڑے جانے کی پوری امید ہی ہوگی، بس اسی میں ہمیں وقت مل گیا کیونکہ اپنے آدمی واپس بلائے بغیر وہ کتے نہیں نکال سکتے تھے۔ اب دو باتیں صاف ہو گئیں۔ اول تو یہ کہ اس عمارت میں گھسنا خودکشی کے مترادف ہوگا۔ آدمیوں کی نگاہوں سے بچ گئے تو کتوں کے لیے بھی ضرور ہوں گے، دوئم یہ کہ ٹرانسمیٹر کا استعمال بدستور جاری رہے گا۔ اس بارے میں وہ غلط فہمی کا شکار ہو گئے ہیں؟"

"ہو سکتا ہے کہ معاملہ تمہارے اندازے کے بالکل ہی برعکس ہو۔" اس نے الجھتے ہوئے کہا۔

"وہ کیسے؟" میں نے چونک کر سوال کیا۔

"کتوں کو لانے کا فیصلہ چھ سات گھنٹے بعد کیا گیا ہے۔ یہ بھی تو ہو سکتا ہے کہ اس وقت ٹرانسمیٹر پر ایک سوچے سمجھے منصوبے کے تحت ہمیں سنانے کے لیے گفتگو کی گئی ہو۔ ورنہ ڈھولک والے کو گرفتار کرنے کے باوجود یہ وضاحت کرنے کی کیا ضرورت تھی کہ تم نے ٹرانسمیٹر تلف کر دیا ہوگا!"

میں سوچ میں پڑ گیا۔ اس کی بات میں خاصا وزن تھا اور اگر اس کا نظریہ درست تھا تو اس عمارت کے مکین تمام تر وسائل کے باوجود ہم سے خائف تھے اور ہمیں عمارت سے دور رکھنے کے لیے ان خونخوار کتوں کا افسانہ تراشا گیا تھا۔ ان کا غالباً سرے سے وجود ہی نہیں تھا۔

میں ان خطوط پر غور کرتا رہا اور میرے ذہن میں نئے دریچے وا ہوتے چلے گئے۔ ٹرانسمیٹر ہماری تحویل میں تھا لیکن انھوں نے جسے ناکارہ بنا دیا جانا فرض کر کے فراموش کر دیا تھا۔ یوں کسی وقت وہ اسی آمیزش پر مبنی گفتگو کے ذریعے ایسا جال ترتیب دیتے کہ ہم اپنی دانست میں ان کی غفلت سے فائدہ اٹھانے کی کوشش میں کہیں کوئی کارروائی کرنے پہنچتے اور نہایت آسانی کے ساتھ ان کے ہاتھوں میں پڑ جاتے۔

میں نے اپنے ان خیالات کا اظہار کیا تو سلطان شاہ کے چہرے کی رونق خاصی ماند پڑ گئی۔ اسے خوشی ہوئی کہ میں نے اس کی رائے کو اس حد تک قبول کر لیا تھا کہ ساری حکمت عملی ہی بدل کر رہ گئی تھی۔ اس وقت میری طبیعت خوش ہو گئی تھی کہ ان لوگوں سے واسطہ قائم کرنے کے لیے اتفاق ہمارے حق میں تھا اور وہ اتنے احمق نہیں تھے جتنا انہیں سمجھا جا رہا تھا لیکن سلطان شاہ نے اس فیصلے سے شدت کے ساتھ اختلاف کیا۔ اس کا کہنا تھا کہ ہمیں خاموشی اختیار کر کے انتظار کرنا چاہیے کہ وہ ہم پر کس طرح سے جال ڈالنے کی کوشش کرتے ہیں پھر اس کے مطابق ہی جوابی اقدامات کا فیصلہ کرنا چاہیے۔

اسی دوران میں تھوڑے تھوڑے وقفے سے مختلف آوازوں کے ساتھ انہیں اور کے مکالمات ٹرانسمیٹر پر سنائی دیتے رہے لیکن میں نے ان پیغامات پر کوئی توجہ نہیں دی۔ کچھ نگرانوں کے ذریعے یہ تاثر پیدا کیا جا رہا تھا کہ عمارت کے اطراف میں چھپے ہوئے لوگوں کو سمیٹ کر واپس بلایا جا رہا ہے۔

میں نے سونے کی پوری کوششیں کر ڈالیں لیکن بمشکل رات آنکھوں ہی آنکھوں میں کٹ گئی اور صبح کا اجالا پھیلتے ہی میں نے بستر چھوڑ دیا۔ اس وقت سلطان شاہ گہری نیند سویا ہوا تھا۔

میں نے اس کی نیند میں خلل ڈالے بغیر اپنی تیاری مکمل کی اور ہوٹل سے روانہ ہو گیا۔ پچھلی رات کے واقعات کے بعد مجھے رمضان چاچا کی سلامتی کی طرف سے تشویش لاحق ہو چلی تھی اور میں ان سے ملنے کے لیے بے چین تھا۔

ہوٹل سے روانگی کے بعد میں اپنے پرانے آبائی محلے کی حدود میں داخل ہوا تو مجھے چوکنا ہو جانا پڑا کیونکہ غریب و متوسط طبقے کے لوگوں پر مشتمل اس آبادی میں سنسنی خیز سراسیمگی سی نظر آ رہی تھی اور لوگ گھروں کو چھوڑ کر ٹولیوں کی صورت میں سر جوڑے سرگوشیوں میں مصروف تھے۔ میری سمجھ میں نہ آیا کہ میں کس طرح اس افراتفری کے اسباب دریافت کروں۔

باہر سے آنے والے کسی اجنبی کی نگاہ سے دیکھا جاتا تو وہاں غیر معمولی بات کوئی نہ تھی مگر ان تبدیلیوں کو وہی بھانپ سکتا تھا جو اس محلے اور اس جیسی دوسری آبادیوں کے معاشرے اور ماحول سے بخوبی واقف ہو۔ میں محسوس کر رہا تھا کہ میں نے اگر اس صورتِ حال کے بارے میں زیادہ تجسس کا اظہار کیا تو جلد ہی لوگوں کی توجہ کا مرکز بن جاؤں گا۔ ایک امکان یہ بھی تھا کہ اس طرح میرے لیے کوئی بڑی دشواری کھڑی ہو جاتی۔

جستجو کرتے ہوئے میں گلی میں گھسا تو مجھے رمضان چاچا کے مکان کے قریب بھیڑ نظر آئی۔ کسی مکان

سے ہو رہی تھی جس کے بین کرنے کی آوازیں بھی آ رہی تھیں . . . .
میرے ذہن میں سب سے پہلا خیال یہی آیا کہ شاید رمضان چاچا کو موت کے گھاٹ اتار دیا گیا تھا لیکن ذہن نے فوراً ہی اس نظریے کی نفی کر دی۔

اگر وہاں قتل کی واردات کا ارتکاب ہوا ہوتا تو سیکڑوں کی بھیڑ میں دس پانچ پولیس والے بھی نظر آ رہے ہوتے جبکہ مجھے دور دور تک کوئی باوردی سرکاری اہلکار نظر نہیں آ رہا تھا۔

میں کسی حیران و پریشان اجنبی کی طرح صورتحال کا جائزہ لیتا ہوا سست روی کے ساتھ آگے بڑھتا رہا۔ اس دوران مجھ پر واضح ہو گیا کہ گریہ و بین کی آوازیں رمضان چاچا کے مکان ہی سے آ رہی تھیں۔

جب میرے لیے آگے بڑھتے ہوئے تجسس پر قابو پانا دشوار ہو گیا تو میں جائزہ لے کر سنجیدہ رو لوگوں کی ایک ٹولی کی طرف بڑھ گیا جو اپنے چہروں پر تشویش کے آثار لیے، سرگوشیانہ لہجے میں تبادلہ خیال میں مصروف تھے۔

میرے قریب پہنچتے ہی بیک وقت سب کی خشک اور سرد نگاہیں مجھ پر مرکوز ہو گئیں۔

"کیا ہو گیا ہے یہاں؟" میں نے اپنے لب و لہجے کو حتی الامکان نرم اور مصالحانہ رکھتے ہوئے سوال کیا۔

"یہ پوچھو کہ کیا نہیں ہوا ہے؟" ایک ادھیڑ عمر شخص غصے سے مغلوب لہجے میں چیخ پڑا۔ "اندھیر ہے اندھیر... پہلے صرف چوری ہوتی تھی اب سینہ زوری ہونے لگی ہے اور حالت یہ ہے کہ پولیس کا اب تک پتا نہیں ہے۔"

میں نے کچھ نہ سمجھنے والے انداز میں بے چارگی کے ساتھ باری باری دوسروں کی طرف دیکھا اور ان میں سے ایک کو شاید مجھ پر رحم آ گیا۔ "جاؤ بھائی، اپنا وقت خراب نہ کرو... کیا پتا کہ اس بھیڑ میں سے تم بھی اٹھا لیے جاؤ اور تمہارا کوئی پرسان حال نہ ہو .... یہ جنسوں کی صدی ہے، جو کچھ ہو، وہ بھی کم ہے۔"

"کیا اغوا ہو گیا کسی کا؟" اس کی ہمدردی سے موقع پا کر میں نے فوراً ہی سوال جڑ دیا۔

"اغوا؟" ان میں سے ایک تلخ لہجے میں بولا۔ "رمضان چاچا اغوا ہی ہو گیا ہوتا تو کم از کم تھانے والے رپٹ تو لکھ لیتے، اب تو کہتے ہیں کہ پہلے غائب ہوا اور پھر لوٹ آیا تو رپورٹ لکھنا مشکل ہے۔ ان کو زیادہ ہمدردی ہے تو پہلے رمضان چاچا کا طبی معائنہ کرائے، رپورٹ ٹھیک ٹھاک نکلی تو تھانے والے سو جائیں گے۔"

"کیا کوئی غائب ہو کر لوٹ آیا؟" میں نے اندرونی تجسس کو دباتے ہوئے انجان بن کر سوال کیا۔

"اے بھائی! رات گئے کوئی رمضان چاچا کو بلانے آیا تھا اور وہ گھر کا پتا کسی کو بتائے بغیر اجنبی کے ساتھ ہو لیا اور گھر والے اس کے انتظار میں سو گئے تھے۔ ابھی ڈیڑھ دو گھنٹے پہلے وہ لنگڑاتا ہوا، ہانپتا کانپتا واپس پہنچا ہے اور کسی کو کچھ نہیں بتاتا۔ بظاہر وہ ٹھیک ٹھاک لگتا ہے لیکن اس کی لنگڑاہٹ اور چہرے کی رنگت سے پتا چل رہا ہے کہ اسے بری طرح اندرونی چوٹیں آئی ہیں لیکن وہ کسی کو کچھ نہیں بتاتا۔ گھر والوں نے پڑوسیوں کو بلا کر زیادہ پوچھ گچھ کی تو اس نے خود کو ایک کوٹھری میں مقفل کر لیا ہے۔ کہتا ہے کوئی اسے اس کے حال پر چھوڑ گیا تو وہ اپنی زندگی ختم کر لے گا۔ محلے کے سیانوں نے پولیس کو خبر دی تو وہ رپٹ لکھنے کو ہی تیار نہیں ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ رمضان چاچا کسی سے ڈرا ہوا ہے۔"

"میں دراصل ایک اخبار سے آیا ہوں۔" میں نے ان میں رسائی ...... حاصل کرنے کے لیے فی البدیہہ ایک عمدہ بہانا تراشتے ہوئے کہا۔ "مجھے کچھ بھنک مل گئی کہ اس علاقے میں گڑبڑ ہے اور میں اپنے فوٹوگرافر کا انتظار کیے بغیر دوڑا چلا آیا۔ مجھے تفصیلات مل جائیں تو میں کل ہی پولیس کی دھجیاں اڑا کر رکھ دوں گا... کیسا اندھیر ہے کہ رپورٹ درج کرنے سے انکار کر کے تھانے کا کاغذی ریکارڈ صاف ستھرا رکھا جائے، خواہ اس میں کسی شہری کو کیسا ہی نقصان کیوں نہ اٹھانا پڑے۔"

اخباری تعلق کا بہانا بہت زیادہ کارگر ثابت ہوا اور مجھے فوری طور پر ایک خصوصی اہمیت حاصل ہو گئی۔ کچھ لوگوں نے یہ پیشکش کی کہ میں رمضان چاچا سے ملنے کی کوشش کروں شاید وہ ملنے پر آمادہ ہو ہی جائے لیکن میں نے اس پیشکش کو ٹال دیا۔ مجھے اندازہ ہو چکا تھا کہ رمضان چاچا محض میری مدد کرنے کی بنا پر تشدد کا نشانہ بنایا گیا تھا۔ نجانے تشدد کے دوران میں اس پر کیا گزری اور وہ کیا کچھ اگل آیا تھا۔ یہ سب معلوم کرنے کے لیے تخلیہ ضروری تھا۔

میں مجمع سے معلومات حاصل کر کے واپس روانہ ہو گیا۔

اس وقت لاہور میں لے دے کر تین ہی ایسے ٹھکانے میری نظروں میں آ سکتے تھے۔ پہلا نیشن سنڈیکیٹ لمیٹڈ کا

دفتر تھا اور دوسرا وہی قلعہ نما رہائشی مکان جہاں پچھلی رات ہم مشکلات سے دوچار ہوئے تھے۔ اور قرائن سے یہی ظاہر ہوتا تھا کہ منشیات کی تجارت میں کاغذی بازیابی کارروائیوں کا مرکز وہی مکان تھا جہاں جنگی پیمانے پر حفاظتی انتظامات پائے جاتے تھے اور ایشین سنڈیکیٹ لمیٹڈ کی آڑ میں منشیات کا برآمدی دھندا چلایا جا رہا تھا۔

یہ میری خوش قسمتی تھی کہ رمضان چاچا سے مجھے ایک فون نمبر مل گیا تھا جس کے ذریعے ہماری رسائی اس عمارت تک ہو گئی تھی جو غالباً تعمیر اور تصویر کی نمائش گاہ کے طور پر زیر استعمال تھی لیکن اس کا محل وقوع کچھ ایسا تھا کہ ہمارے لیے وہاں سے براہ راست معلومات حاصل کرنا ناممکن نظر آ رہا تھا۔ لہٰذا میں نے اس بارے میں نصیر خان کو استعمال کرنے کا فیصلہ کر لیا جو ایشین سنڈیکیٹ لمیٹڈ کے بینکنگ ڈائریکٹر ڈی۔ لے ملک کے ختام عام کے طور پر ادارے کے معاملات چلاتا تھا لیکن اس نے خود کبھی اپنے ایم ڈی کو نہیں دیکھا تھا۔

لاہور کے پچھلے پھیرے میں خوش قسمتی سے نصیر خان پوری طرح ہمارے شکنجے میں پھنس گیا تھا اور اس سے بہت کچھ اعترافات کیے تھے جن میں سے ایک یہ بھی تھا کہ اسے ٹیلی فون کر کے ڈی۔ لے ملک نے خود سامنے آئے بغیر اپنے لیے کام کرنے پہ مجبور کیا تھا اور دفتری معاملات کے سلسلے میں بھی وہ خود ہی نصیر خان کو فون پر ہدایات دیتا رہتا تھا۔

روزمرہ معاملات سے باخبر رہنے کے لیے اس کا طریقہ کار عجیب تھا۔ عملے کے کسی بھی رکن کو دفتری اوقات کے بعد ایک لمحے کے لیے بھی وہاں رکنے کی اجازت نہیں ہوتی تھی اور نصیر خان ڈی۔ لے ملک کی ڈاک اپنی میز پر چھوڑ کر واپس چلا جاتا تھا اور اگلے دن دفتر کھلنے سے قبل پراسرار طریقے پر وہ ڈاک دفتر سے اٹھوا کر تازہ ترین خبریں اور ہدایات وہاں رکھوا دی جاتی تھیں۔ غائب ادارے کا سربراہ خود سامنے آئے بغیر کامیابی کے ساتھ نصیر خان سے کام چلا رہا تھا۔ اہم بات یہ تھی کہ وہ باس کے نام سے پہچانا جاتا تھا۔

میں نے پہلے براہ راست ایشین سنڈیکیٹ لمیٹڈ کے دفتر جانے کا فیصلہ کیا لیکن اچانک ہی مجھے خطرے کا تجربہ یاد آ گیا اور میں نے وہ ارادہ ترک کر دیا کیونکہ نصیر خان کے دفتر میں کسی جگہ ایک ایسا خفیہ کیمرہ نصب تھا جو وہاں آنے والے ہر ملاقاتی کی تصویر لے لیتا تھا۔ نصیر خان کے مطابق وہ کیمرا اکثر مشغول رہتا تھا۔ اس میں سے رول نکالنے اور نیا رول ڈالنے کی ذمے داری اسی شخص کے سر تھی جو دفتر بند ہونے کے بعد سب کی لاعلمی میں وہاں داخل ہوتا تھا۔

میں نے ایک پبلک بوتھ سے ایشین سنڈیکیٹ لمیٹڈ فون کیا تو دوسری طرف سے غالباً نصیر خان نے خود ہی ریسیور اٹھایا کیونکہ میں نے اس کا ڈائریکٹ نمبر ڈائل کیا تھا۔

"نصیر خان جی؟" بلغم کے باوجود میں نے اعتماد سے کام لیتے ہوئے مانوس لہجے میں کہا۔

"بول رہا ہوں!" دوسری طرف سے بڑے محتاط لہجے میں کہا گیا۔

"میں تم سے ملنا چاہتا ہوں دوست!" میں نے پیار بھرے لہجے میں کہا۔

"تم کون ہو؟ میں تمہیں پہچان نہیں سکا۔" اس کی الجھی الجھی آواز سنائی دی۔

"ذہن پر زور دو گے تو پہچان لو گے۔ نشاط کے ساتھ محفل نشاط جما کر سونے کے بعد تمہاری آنکھ ہمارے ساتھ ہی کھلی تھی۔ ہم نے وعدے کا پاس کیا ہے۔ امید ہے تم بھی تعاون کرو گے۔"

"اوہ! تو تم پھر آ گئے ہو۔" اس کی مضطربانہ آواز سنائی دی جس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس کا حافظہ خاصا اچھا تھا اور ایک معقول حوالہ دیتے ہی اس نے مجھے پہچان لیا تھا۔

"آئے نہیں، مجبوری لائی ہے۔ کتنی دیر میں اور کہاں مل رہے ہو؟" میں نے اسی لہجے میں سوال کیا۔

"دفتری اوقات میں ناممکن ہے۔" اس کی آواز میں فکر آمیز ہو گئی۔ "میرے لیے کسی بھی وقت کوئی اہم کال آ سکتی ہے۔ میں چھٹی کے بعد ہی مل سکتا ہوں کیونکہ دفتر آنا تمہارے حق میں اچھا نہ ہوگا۔"

"چھ بجے تمہارے ہی گھر پر ملاقات ہوگی؟"

"یہ بہتر رہے گا۔" اس نے فوراً ہی جواب دیا۔ "ٹھیک چھ بجے تمہارا انتظار کروں گا۔"

"یہ یاد رکھنا کہ کوئی ہوشیاری دکھانے کی کوشش کی تو تمہارے ٹکڑے ہو جائیں گے۔" میں نے اسے یاد دلایا۔

"ہم... میں جانتا ہوں۔"

میں نے سلسلہ منقطع کیا اور بوتھ سے باہر نکل آیا۔ اس کام سے فارغ ہو کر میں واپس ہوٹل کی طرف روانہ ہو گیا جہاں سلطان شاہ میرے یوں غائب ہو جانے پہ اکتا گیا اور بیزاری کا شکار ہو رہا تھا لیکن اپنے کمرے ہی میں موجود تھا۔

"کہاں غائب ہو گئے تھے؟" مجھے دیکھتے ہی اس نے

جیل چلا گیا اور آخر کار تنظیم میری اور میں تنظیم کا بدترین دشمن بن چکا تھا۔

بدقسمتی یہ تھی کہ اس دشمنی میں میرے مدِمقابل کوئی اجنبی نہیں تھا بلکہ میرے دونوں بڑے، سوتیلے بھائی تھے جو نجانے کس طرح اس تنظیم کے سیاہ و سفید کے مالک بنے ہوئے تھے۔ ابن نوفیر اسے لڈ کے منصب کا دعویدار تھا اور بڑا بھائی نصیر شاید اس کے دستِ راست کی حیثیت رکھتا تھا کیونکہ میرے معاملے میں رمضان چاچا کو ہموار کرنے والا وہی تھا۔

اب انھوں نے میرے خلاف دو محاذ کھولے ہوئے تھے۔ ایک طرف رمضان چاچا کو دھونس، دھمکی اور تشدد کے ذریعے اپنی راہ پر لے آئے تھے۔ اس بارے میں سلطان شاہ کی رائے بہت ندیا؛ وہ غریب خاص تکی تھی ایک عمر رسیدہ اور خدا ترس شخص کے لیے جوان بیٹیوں کی عزت کے علاوہ کوئی چیز بھی نہیں ہو سکتی تھی جو اسے اپنے ضمیر کے خلاف عمل کرنے پر مجبور کر سکے اور دوسری طرف وہ کسی طور اپنی منصوبہ بندی کو ترک کر کے ٹرانسمیٹر پر براہِ راست مجھ سے رابطہ قائم کرنے کے لیے کوشاں تھے۔ وہ اندازہ لگا چکے تھے کہ اس بار پھر بھی ان کے مقابل تھا لیکن وہ تجاہلِ عارفانہ سے کام لیتے ہوئے بدستور مجھے ڈولی تھرو کے نام سے مخاطب کر رہے تھے۔

"کیوں نہ ان سے رابطہ قائم کر ہی لیا جائے؟" سلطان شاہ نے رائے پیش کی۔ "کم از کم معلوم تو ہو کہ وہ کیا چاہتے ہیں۔"

"یہ سرد جنگ ہے۔ ہماری مسلسل خاموشی ان کے اعصاب پر سوار رہے گی۔ اس لیے میں فی الحال چپ سادھے رکھنا چاہتا ہوں۔ نصیر خان سے ملاقات کے بعد دیکھا جائے گا کہ کیا کرنا ہے۔"

"جب بات کھل ہی گئی ہے کہ اس پورے کھیل کی پشت پر تمھارے سوتیلے بھائیوں کا ہاتھ ہے تو انھیں بھی معلوم ہونا چاہیے کہ تم کیا کرنا چاہ رہے ہو... اس بھاگ دوڑ اور آنکھ مچولی میں ان کا بھی کچھ نہ بگڑے گا۔ بس ہم اپنا وقت اور صلاحیتیں ضائع کرتے رہیں گے۔ ان کا کام بدستور چلتا رہے گا۔"

"حیرت ہے کہ تم سب کچھ جانتے ہوئے بھی ایسی بات کر رہے ہو۔ یہ بھاگ دوڑ ہم نے شغل کے طور پر تو نہیں اپنائی ہے۔ وہ لوگ روپوش رہ کر کام کرنے کے عادی ہیں۔ انھیں اسی طرح سامنے آنے پر مجبور کیا جا سکتا ہے۔"

"میرا سوال بھی دراصل یہی تھا جسے میں غلط طرح ادا نہیں کر سکا۔" اس نے جلدی سے کہا۔ "وہ سامنے آ بھی گئے تو کیا ہو گا... تم نے ٹھنڈے دل سے سوچا ہے کہ ان کی مخالفت میں تم کس حد تک جا سکو گے؟"

میں اس کے لفظوں میں پوشیدہ حقیقی سوال کو سمجھ کر مسکرا دیا۔ "وہ لوگ موت کے سوداگر ہیں۔ دولت کی ہوس میں اندھے ہو چکے ہیں اور ملک کے بچے بچے میں ہیروئن فروخت کر رہے ہیں۔ ان کا نیٹ ورک بہت مضبوط اور مکمل ہے۔ بنیادوں سے ہلائے بغیر ان کا خاتمہ ناممکن ہے۔ میرا مشن تو یہ ہے کہ ان دونوں کی حقیقت معلوم کر کے انھیں بے نقاب کروں۔ میرے لیے اب رشتے کا عنصر بے معنی ہو کر رہ گیا ہے اور رہنے کا جواز خود انھوں نے فراہم کیا ہے۔ جب میرے گھر کو آگ لگاتے ہوئے تو ضرور کو ذرا بھی خیال نہ آیا کہ وہ اپنے باپ کا گھر جلا رہا ہے تو مجھے کیا چیز روک سکے گی؟"

"لیکن میں یہی سننا چاہ رہا تھا۔" اس نے ... انداز میں مجھے خاموش کر دیا۔ "دراصل اس حد تک جائے بغیر کامیاب ہونا ناممکن ہے۔ میرے ذہن میں کئی بار اس خیال نے سر اٹھایا ہے کہ کہیں عین وقت پر تمھارے دل میں بیدار محبت کے جذبات نہ بھڑک اٹھیں اور سارا معاملہ ہی خراب ہو جائے۔"

"اس کار کے بارے میں کیا سوچا تم نے؟" چند لمحوں کی خاموشی کے بعد میں نے سوال کیا۔

"تمھاری غیر موجودگی میں دو دفعہ بھی نشاد یا... تھوڑی دیر پہلے گل ریز خان کا فون آیا تھا۔ وہ لوگ کار لے آئے ہیں۔ وہ اسی حالت میں سڑک کے کنارے کھڑی ہوئی تھی۔ کسی نے بھی کوئی مزاحمت نہیں کی۔ میں نے جا کر اسے پوری تفصیل بتا دی تھی۔ اپنے ساتھیوں سمیت عمارت میں گیا تھا اور راستے اپنی مجرمانہ ہونے کی کارروائی کا فرار دے کر یہ معلوم کرنا چاہتا تھا کہ وہ کن ... کیسے چھوڑ دی لیکن عمارت کے ملازمین نے اس بارے میں لاعلمی کا اظہار کیا اور وہ پنکچر لگوا کر کار واپس لے آئے۔"

"اب تمھارا اپنے ان دوستوں سے رجوع کرنا خطرناک ہو گا۔ ہو سکتا ہے کہ ان کی نگرانی کی جا رہی ہو۔"

"کیوں؟ ان سے کیا کام آ پڑا؟" اس نے حیرت سے دریافت کیا۔

"چند پٹرول بم درکار ہیں۔" میں نے معنی خیز لہجے میں کہا۔ "میں انھیں احساس دلانا چاہتا ہوں کہ ان کے زبردست حفاظتی انتظامات کے باوجود میں ان پر ہاتھ ڈال سکتا ہوں۔"

"میرے خیال میں یہ اشتعال انگیزی غیر ضروری ہوگی۔ اتنا کافی ہے کہ رات ہم ان کے تین آدمی مار کر صاف نکل آئے۔"

"نہیں؟" میں نے حیرت سے دہرایا۔ "تو کیا ڈرولی کو بھی
مار دیا تھا تم نے؟"
"یہ تو مجھے ضرورت سے زیادہ ہی ٹکڑا پڑ گیا۔ ڈر تھا کہ اس
نے ذرا بھی آواز نکالی تو ہمیں اس کے ساتھی چوکنے ہو کر ہماری
طرف دوڑ پڑتے۔" اس نے خفت آمیز انداز میں کہا۔
ہماری بات ادھوری رہ گئی کیونکہ اسی وقت ٹرانسمیٹر ریسیور پر
آواز سنائی دی۔ سلطان شاہ نے آپریشن کا والیوم بہت کم کیا ہوا
تھا، میں نے اٹھ کر آواز بڑھا دی۔
"ماسٹر ول روم کالنگ ٹارڈولی نمبر دو... اوور!" پیغام
کے بعد لائن پر چند منٹ کے لیے سکوت چھا گیا پھر وہی آواز
دوبارہ سنائی دی۔ "ہم نے پورے علاقے کا ایکسرے... کر
کرایا ہے لیکن کہیں بھی تباہ شدہ آپریشن کا سراغ نہیں ملا، اس
کا مطلب ہے کہ یہ بات ہے وہ آپریشن تمہارے قبضے میں ہے
اور تم ہماری گفتگو سن رہے ہو لیکن ہم واضح کرنا چاہتے ہیں کہ ہماری
تم سے کوئی پرخاش نہیں ہے۔ کل جو کچھ ہوا، وہ غلط فہمی کا نتیجہ تھا
ہمیں آج علم ہوا کہ تم لوگ کار چرانے کے بعد ادھر سے گزر
رہے تھے اور ہمارے آدمیوں نے غلط فہمی کی بنا پر تمہیں روکنے
پر مجبور کر دیا اور اس محاذ آرائی میں تم نے ہمارے تین آدمیوں کو بھی
ختم کر دیا لیکن ہمیں اس کا کوئی گلہ نہیں ہے کیونکہ نقصان تو عموماً
جان لیوا ہوا کرتے ہیں... لیکن ہم اپنا آپریشن کسی غیر متعلق کی
تحویل میں نہیں چھوڑ سکتے... اگر تم ہماری آواز سن رہے ہو تو
ہم تمہیں آپریشن کے لیے منہ مانگا معاوضہ دینے کے لیے تیار
ہیں۔ تم جو جگہ مقرر کرو وہاں ہمارا آدمی تمہیں رقم دے کر آپریشن
لے جائے گا... یہ واضح رہے کہ تمہاری چھوڑی ہوئی مسروقہ
کار اس کے پٹھان مالکان واپس لے گئے ہیں ان کا قصبہ ام
ڈرال کے مشن کے قریب واقع ایک ہوٹل میں ہے... اوور!"
سلطان شاہ نے دل کھول کر قہقہہ لگایا۔ "یہ لوگ ہمیں
بالکل ہی احمق سمجھ رہے ہیں... اگر ہم معاملہ کر بیٹھے تو مجھے یقین
ہے کہ ان کے مسلح جتھے داروں کا پورا غول ہمیں گھیرنے کی
کوشش کرے گا۔"
"ہو سکتا ہے آج رات میں ان سے بات کر ہی لوں۔" میں نے
اسے آنکھ مارتے ہوئے معنی خیز لہجے میں کہا۔ "پھر ان کے بھیجے
ہوئے آدمیوں سے بھی نمٹ لیا جائے گا۔"
"تین آدمی مرے ہیں لیکن اخبار میں کہیں کوئی خبر نہیں چھپی۔"
سلطان شاہ نے کہا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ پولیس کو خبر ہونے سے
پہلے ہی لاشیں اٹھوا لی گئی ہوں گی۔"
میں نے کوئی جواب نہیں دیا۔ میرے ذہن میں نصیر خان
سے ملاقات کا خاکہ گھوم رہا تھا۔

میں نے گلاس سے اپنے لبوں کو تر کر کے رسٹ واچ
پر نگاہ ڈالی تو پانچ بجنے میں دو منٹ باقی تھے۔
"ہم نے یہاں آنے میں بہت عجلت سے کام لیا ہے۔"
سلطان شاہ نے تبصرہ کیا۔ "وہ ساڑھے پانچ سے پہلے نہیں
آئے گا۔"
"مجھے موہوم سا اندیشہ تھا کہ کہیں وہ قبل از وقت گھر
لوٹ کر ہمارے لیے کوئی جال تیار کرنے کی کوشش نہ کرے۔
وہ بھی کوئی اچھا آدمی نہیں ہے، موقع ملتے ہی ہم سے پیچھا
چھڑانے کی کوشش کرے گا۔"
"تمہیں تو یہاں بھی اپنے لیے مشغلہ مل گیا لیکن مجھے خشک انتظار
کرنا پڑے گا۔" اس نے سبز گلاس کی طرف اشارہ کرتے ہوئے
کہا اور میں مسکرا کر رہ گیا۔
ہم دونوں کسی بھی صورت حال سے نمٹنے کے لیے مسلح
ہو کر وہاں پہنچے تھے۔ نصیر خان کا گھر ہمارے لیے نیا نہیں تھا
لیکن دل میں ایک ہی اندیشہ تھا کہ گھر میں کوئی عورت موجود نہ ہو۔
لیکن ایک تجربے ہوئے تار سے قفل شکنی کر کے ہم گھر میں
داخل ہوئے تو میدان صاف تھا اور نصیر خان کی بے ترتیب
خوابگاہ میں رکھی ہوئی بھانت بھانت کی بوتلیں شاید میری ہی
منتظر تھیں۔
وقت دھیرے دھیرے گزرتا رہا پھر بیرونی دروازے سے پر
آہٹ سنائی دی اور ہم دونوں چوکنے ہو گئے۔ سلطان شاہ
لپک کر ایک دروازے کی اوٹ میں ہو گیا، تاکہ نصیر خان مجھے
دیکھ کر کسی چالبازی کی کوشش کرے تو وہ اس کا سدباب
کر سکے۔
دروازہ کھلنے اور بند ہونے کی آوازوں کے بعد فرش پر
بڑھتے ہوئے قدموں کی چاپ سنائی دی اور پھر نصیر خان کمرے
میں آ گیا۔ مجھے دیکھتے ہی اس کے چہرے پر تحیر اور خوف کے
آثار ابھرے تھے جو منجمد ہو کر رہ گئے پھر اس کے ہونٹوں سے
سرسراتی ہوئی آواز برآمد ہوئی۔
"تم کون ہو... یہاں کیا کر رہے ہو؟"
اس کے دونوں ہی سوال معقول تھے کیونکہ پچھلی بار ہم
نے اسے گھیرا تو ہمارے چہرے نقابوں میں چھپے ہوئے
تھے، اس اعتبار سے وہ میری صورت آشنا نہیں تھا پھر ملاقات
کا وقت بھی میں نے فرار رکھا تھا جس کے مطابق مجھے مقررہ وقت
پر دروازے پر دستک دے کر اندر آنا چاہیے تھا لیکن میں اس

دیتا ہے۔"
"تمہاری ان تمام معلومات سے ظاہر ہوتا ہے کہ تم کچھ زیادہ مواد حاصل کرنے کی کوشش کرتے رہے ہو اور میں جاننا چاہتا ہوں کہ تم اپنی معلومات میں ہمیں بھی شریک کر لو۔ یہ میرا وعدہ ہے کہ تعاون کرنے کے سلسلے میں تم اپنے باس کے کسی عتاب کی زد میں نہیں آؤ گے۔"
"میں کچھ بھی معلوم نہیں کر سکا۔ آخر تم کیا جاننا چاہتے ہو مجھ سے؟" اس نے الجھن آمیز لہجے میں سوال کیا۔
"تمہارے باس کا ٹھکانا۔ ہمارے لیے بس یہی ایک بات اہم ہے۔"
اس کی آنکھوں میں الجھن کے آثار نظر آئے پھر اس نے جھک کر اپنا سر ہتھیلیوں کے درمیان دبا لیا۔ میں غور سے اس کی طرف دیکھتا رہا لیکن میں نے اسے ٹوکنا مناسب نہ سمجھا۔
"تم یقین کرو کہ مجھے اس کا ٹھکانا معلوم نہیں ہے۔" تھوڑی دیر بعد اس نے ملتجیانہ انداز میں کہا۔ "تم مجھ سے ایک ایسی بات معلوم کرنا چاہ رہے ہو جس سے میرے فرشتے تک لاعلم ہیں۔"
"پھر ہمیں آخری چارۂ کار استعمال کرنا ہوگا۔" میں نے مایوسانہ لہجے میں کہا۔ "محض تمہاری وجہ سے ہم اب تک اس سے گریز کرتے رہے ہیں۔"
"میری پروا کیے بغیر تم جو کرنا چاہو کر لو۔" اس کے لب و لہجے سے شناسائی کی بو آ رہی تھی۔ "میں تمہاری راہ میں حائل ہونے کی کوشش نہیں کروں گا..... مجھے بھی اپنی آزادی عزیز ہے۔"
"اتنی عجلت میں پیرا اختیار نہ دو۔" میں نے براہ راست اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔ "تم نے تعاون نہ کیا تو ہم زیادہ وقت برباد نہیں کریں گے۔ ہمارا اگلا نشانہ تمہارا دفتر ہوگا..... کاغذات کو الٹ پلٹ کر کے ہم مطلوبہ معلومات حاصل کر ہی لیں گے اور اس بارے میں تم اپنے باس کی جوابدہی سے نہ بچ سکو گے۔"
اس کے چہرے کا رنگ اڑ گیا۔ "نہیں تم ایسا نہیں کر سکو گے۔" اس کی آواز کمزور ہو گئی تھی۔ "باس وہ بہت سفاک اور خود غرض آدمی ہے۔ اس تلاشی کی تمام تر ذمہ داری میرے سر تھوپ دی جائے گی۔"
"اس سے بچنے کے لیے تمہیں زبان کھولنی پڑے گی۔"
"جو کچھ میں جانتا ہوں وہ تمہارے لیے بے سود ہوگا کیونکہ مجھے اندازہ ہے کہ وہ پتا غلط استعمال کیا گیا ہے۔"
"صحیح اور غلط کا انتخاب تم ہم پر چھوڑ دو۔ جو جانتے ہو وہ بتاتے چلے جاؤ۔"
"ایکسپورٹ رجسٹریشن فارم میں لائینڈز کاٹیج کا نام میری نگاہ سے گزرا تھا لیکن وہ عمارت ہرگز اس کی رہائش گاہ نہیں ہو سکتی۔ میں نے اپنے طور پر بھی اس کی تصدیق کی کوشش کی تھی اور ناکام رہا تھا۔"
"یہ لائینڈز کاٹیج کیا بلا ہے؟" میں نے پوچھا۔
"شہر کی ایک مشہور عمارت ہے جہاں پہلے ایک مغربی ملک کا سفارت خانہ ہوا کرتا تھا لیکن پچھلے کئی برسوں سے وہ عمارت ایک دولت مند غیر ملکی کی ملکیت ہے جو عموماً خود باہر ہی رہتا ہے لیکن اس کے ملازموں کی فوج ہر وقت لائینڈز کاٹیج میں مقیم رہتی ہے۔" یہ کہتے ہوئے اس نے عمارت کا پتا اور محل وقوع بتانا شروع کیا تو میرے ساتھ ہی سلطان شاہ کے چہرے پر بھی حیرت کے آثار نمودار ہو گئے کیونکہ وہ پتا اسی عمارت کا تھا جس کے قریب ہمیں مرنے کے لیے چھوڑ دیا گیا تھا۔
"کیا یہ ممکن نہیں کہ تمہارا باس لائینڈز کاٹیج کے ملازمین کی بھیڑ میں مل کر وہاں رہ رہا ہو؟ وہ تو ویسے بھی دوہری زندگی گزار رہا ہے۔ اس کے لیے ایک اور روپ سے کیا فرق پڑتا ہے؟"
"جو نتیجہ چاہو اخذ کر سکتے ہو لیکن تم اس سے واقف نہیں ہو۔ وہ لب و لہجے سے ہی آمر مطلق محسوس ہوتا ہے۔ اسے کیا ضرورت ہے کہ عام زندگی میں ایک محکوم کی صورت اختیار کرے؟"
"خیر ہم اسے دیکھ لیں گے لیکن تم جانتے ہو کہ اس وقت وہ دو دھاری تلوار پر چل رہے ہو۔ ہمارے مفاد کے خلاف کوئی حرکت کی تو ہم سے کہیں نہ بچ سکو گے۔ یہ اطلاع تم اپنی ذات تک ہی محدود رکھو گے۔"
"میں جانتا ہوں۔" وہ اپنے لیے ایک گلاس تیار کرتے ہوئے بولا۔ "مجھے اپنی زندگی بہت عزیز ہے۔ میں خودکشی سے نفرت کرتا ہوں۔ میرا مفاد بھی اسی میں ہے کہ میرا اور تمہارا تعلق پردۂ راز میں رہے۔"
"اپنی فرم سے تم ہیروئن کے علاوہ اور کون سی منشیات برآمد کرتے ہو؟"
"ہیروئن کے علاوہ ہم کسی اور نشے کو ہاتھ نہیں لگاتے۔"
"تمہاری سب سے بڑی درآمدی منڈی کون سی ہے؟"

"منڈی تو بہت وسیع ہے مگر بہت سے ملکوں کے تجارتی اور حفاظتی ضابطے خطرناک ہیں اس لیے ہم گنے چنے علاقوں ہی میں آپریٹ کرتے ہیں۔ خیر نکلفورٹ، روم، ایتھنز اور لوزین جیکن میں ہمارے ڈسٹری بیوشن آفس قائم ہیں جہاں سے مال یورپ اور امریکا میں پہنچایا جاتا ہے۔"

"امریکا کے لیے براہِ راست یہاں سے مال نہیں جاتا؟"

اس نے اپنے سر کو نفی میں جنبش دی۔ "ہیروئن کے بارے میں وہاں کے حکام بہت حساس ہیں اور پاکستان سے جانے والے ہر تجارتی مال کو شبے کی نظر سے دیکھتے ہیں۔ اس کڑی جانچ پڑتال سے بچنے کے لیے مال یورپ سے منڈی ایکسپورٹ کیا جاتا ہے۔ امریکا کے لیے یہ طریقہ اب تک سو فی صد کامیاب ثابت ہوا ہے۔"

"مجھے ان تمام وفاتر اور داروں کی فہرست درکار ہے، جنھیں تم ہیروئن برآمد کرتے ہو۔"

"تم مقامی منڈی کے آدمی ہو۔ یہاں ہماری اجارہ داری کو توڑ کر اپنا حصہ کمانا چاہتے ہو پھر باہر کے بزنس سے تمہارا کیا واسطہ؟ ان معاملات کو الگ ہی رکھو تو بہتر ہوگا کیونکہ ایسے تمام نام اور پتے میری ذاتی تحویل میں رہتے ہیں اور اگر کسی وقت مجھے موجودہ حالات سے نجات مل گئی تو میں ان رابطوں سے ذاتی سطح پر فائدہ اٹھانا چاہوں گا۔" اس نے پہلی بار میری کسی جوشیلی باتوں کی بنا پر مجھے بھی منشیات فروش سمجھتے ہوئے مقامات کی تقسیم پر سمجھوتا کرنا چاہا۔

"مقامی منڈی اور بیرونی تجارت میں چولی دامن کا ساتھ ہے۔ جیسے جو بڑے پھیلاؤ سے کے بعد یہاں جو کچھ حاصل ہوتا ہے وہ نہ ہونے کے برابر ہے۔ کام کرنے اور کمانے کا گر یہی ہے کہ حکام کو مقامی چکروں میں الجھا کر باہر سے کمایا جائے۔"

"یہ باتیں میرے لیے نئی نہیں ہیں۔ یہ بھی جانتا ہوں کہ شہری آبادیوں میں ہیروئن کی فراہمی رائے عامہ کا شدید دباؤ پیدا کرتی ہے اور تھوڑا سی مقدار کے لیے مختلف ایجنسیوں کی بھاری نفری مسلسل مصروف رہتی ہے لیکن میرا طریقہ کار مختلف ہوگا۔ میں مقامی بکھیڑوں میں پڑنا ہی نہیں چاہتا۔ حکام کو الجھانے کے لیے دوسرے لوگ کافی ہیں۔"

"یہ سب قیاسات اور منصوبے ہیں۔ ہوسکتا ہے کہ تم ساری عمر اپنے باس کے دباؤ سے نہ نکل سکو۔ تم ہیں اس کے بیرونی مفادات پر بھی فوری وار کروں گا..... میرے کیریئرز آئے دن جاتے رہتے ہیں وہ اس طرح کام کریں گے کہ تم پر حرف بھی نہ آسکے گا۔"

مزید کچھ بحث کے بعد اس نے اگلے دن فہرست فراہم کرنے کا وعدہ کر لیا۔ وہ معقولیت کے ساتھ تعاون کر رہا تھا لہٰذا اس سے ترش روئی مناسب نہیں تھی۔ میں نے اس سے درخواست کی کہ وہ سلطان شاہ کے ساتھ دوسرے کمرے میں چلا جائے تاکہ میں خلوت میں اس کے فون سے دو تین جگہ کال کر سکوں اور اس نے بلا چوں و چرا اپنی نشست چھوڑ دی۔

چند تا نیوں تک ترجیحات پر غور کرنے کے بعد میں نے سب سے پہلے جہانگیر کو فون کرنے کا فیصلہ کیا اور یہ میری خوش نصیبی تھی کہ جہانگیر گھر پر ہی مل گیا۔ اسے معلوم تھا کہ اسے کوٹھی پر براہِ راست تصادم مول لینے کے بعد میں نے روپوشی اختیار کی ہوئی تھی لہٰذا وہ یہی سمجھا کہ میں کراچی سے فون کر رہا تھا۔

چند رسمی فقروں کے تبادلے کے بعد میں نے اس سے کام کے بارے میں سوال کیا تو اس نے بتایا کہ چند روز کے تعطل کے بعد مال کی ترسیل اور فراہمی دوبارہ بحال ہو چکی تھی اور اس بار نرخ بھی ذرا بڑھے ہوئے تھے لیکن وہ انتظامی دشواریوں سے دوچار تھا کیونکہ جیوا باؤز کے داخلی پھاٹک پر میرے ہاتھ زخمی کے بھائی دالیاس کے قتل کے معاملے میں پولیس کو کوئی تسلی بخش جواز فراہم نہیں کیا جاسکا تھا۔ مرنے والا میری گولی سے پھاٹک سے باہر فٹ پاتھ پر ہلاک ہوا تھا لیکن میری اطلاع پر پولیس وہاں پہنچی تو لاش اندر احاطے میں گھسیٹی جا چکی تھی جبکہ فٹ پاتھ پر واردات کے نشانات موجود تھے لہٰذا شواہد میں مسخ کرنے کے الزام میں پولیس نے جیوا باؤز کے دو ملازمین کو تحویل میں لے لیا تھا اور تنظیمی معاملات میں اس عمارت کا استعمال ترک کیا جا چکا تھا۔

اس بارے میں جہانگیر دوہری مشکل میں پھنسا ہوا تھا۔ اول تو یہ کہ مال کی وصولیابی اور ذخیرہ اندوزی کے لیے فوری طور پر دوسرے ٹھکانے کا بندوبست کرنا پڑا تھا۔ دوسری طرف دو ملازمین کی گرفتاری کے بعد جیوا باؤز کی عمارت ویران پڑی ہوئی تھی۔ اس بارے میں اسے لوٹنے اسے حکم دیا تھا کہ عمارت میں آتش گیر مادہ ڈال کر فوری طور پر اس طرح آگ لگائی جائے کہ گرین روم اور اس میں موجود ہر شے جل کر راکھ ہو جائے۔

جہانگیر جانتا تھا کہ جیوا باؤز کے گرین روم میں رسائی کا اختیار صرف مجھ ہی کو حاصل تھا لیکن وہ خود اس کمرے کی حقیقی اہمیت سے لاعلم تھا۔ اس کے استفسار پر میں نے اسے بتا دیا کہ گرین روم دراصل تنظیم کا ایک اہم مواصلاتی مرکز تھا جہاں اہم فی الفوری جلد رڈ ساخت کا ایک ٹرانسمیٹر [illegible] تنظیم

انتظامات کے ساتھ موجود تھا۔

"اور تمہاری ننھی سی دلہن کا کیا حال ہے؟" میں نے خوش دلی کے ساتھ سوال کیا۔

"ارے! وہ تو مجھے پاگل کر دے گی۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ اس قدر خطرناک کام اس جیسی خوبصورت اور نازک اندام عورت کو کیوں سونپا گیا ہے۔ اسے اپنے بھائی کی ہلاکت کا علم ہو چکا ہے۔ مجھ سے جاننا چاہ رہی تھی کہ اس قتل میں کون ملوث تھا لیکن میں لاعلمی کا اظہار کر کے اپنی جان بچا گیا۔ کل سے جیوا ڈنڈز کے منادوں کے علاوہ ہر رخشی کا امکان ہی زیادہ مشغلہ ہے۔ میں بار ہا سوئی ہاؤز جا چکا ہوں لیکن اس سے ریاں ملاقات نہ ہو سکی۔"

"مجھے اندازہ ہے...... اب تو تم بات سے بات اڑاؤ ہاؤز کے مخبر کا تو یہ خیال رکھنا کہ رخشی بہت خطرناک عورت ہے۔ اپنے حسن سے یہ ایسے کام نکالنے میں ماہر ہے جن کے لیے عموماً انہیں جتھا درکار ہوتے ہیں۔"

"بڑے نصیب ہیں یار" اس نے دل کھول کر قہقہہ لگایا تھا۔ "جب سے اس نے رجوع کر کے قاسم کی جانشینی کا دعویٰ کیا ہے، میری کام میں کھوئی ہوئی دلچسپی پھر سے بحال ہونے لگی ہے لیکن تم میرے لیے ہر جگہ کباب میں ہڈی ثابت ہوتے ہو۔"

"کیوں؟ اب میرا ذکر کہاں سے آ گیا ہے؟"

"رخشی کے سر پر تمہاری تلاش کا بھوت سوار ہے۔ اس سے دو مرتبہ ملاقات ہوئی اور دونوں مرتبہ ہی وہ تمہارا ہی ذکر کرتی رہی۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس سے تمہارے خاصے قریبی مراسم رہ چکے ہیں۔"

"میرے قریبی مراسم تو تم سے بھی ہیں۔ یہ بتاؤ کہ اس سے ملاقاتیں کہاں ہو رہی ہیں؟"

"ایک بار ہوٹل میں ملا تھا۔ دوسری بار تمہاری بھابی نے اسے گھر بلا لیا تھا۔ بیگم کو بھی بہت شوقین ہے۔"

"وہ ہمارے معاشرے میں پائی جانے والی ان گنی چنی عورتوں جیسی ہے جو ملازم کو ساتھ لے کر محض شوقیہ مردوں کو لوٹتی پھرتی ہیں یا بعینی ہی کلبوں میں تفریح کو مشغلہ سمجھتی رہتی ہے۔"

میرا مقصد پورا ہو چکا تھا لہٰذا بھلا موقع ملتے ہی میں نے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

میرے نکتہ نظر سے دو باتیں اہم تھیں۔ اول تو یہ کہ دلاور نے رخشی سے اسے ٹو سے کیے ہوئے معاہدے کی روشنی میں قاسم کی موت سے خالی ہونے والا سی ون کا منصب سنبھال لیا تھا۔ میں تنظیم اور اسے ٹو کے بارے میں اس کے باغیانہ خیال سے اچھی طرح واقف تھا اور میرے لیے یہ بات حوصلہ افزا تھی کہ تنظیم میں دوسرے ماتحت سطح پر ایسے لوگوں کی تعداد میں خاطر خواہ اضافہ ہو رہا تھا جو بظاہر جان کے خوف یا دوسری مجبوریوں کے باعث اسے ٹو کے مفادات کے لیے کام کر رہے تھے لیکن اندر سے اس سے متنفر تھے۔

دوسری اہم بات یہ تھی کہ کراچی میں تنظیم کے اراکین کو میری لاہور میں موجودگی کے بارے میں نہیں بتایا گیا تھا۔ یعنی وہ فی الحال میرے اور اپنے تعلقات کو ذاتی سطح تک ہی محدود رکھنا چاہتا تھا۔

دوسری کال میں نے غزالہ کے گھر ملائی تاکہ اس سے کچھ باتیں ہو سکیں لیکن ریسیور پر اس کے باپ کی جھنجھلائی ہوئی ہیلو سنتے ہی مجھے ریسیور کان سے دور ہٹانا پڑ گیا۔ میری آواز پہچانتے ہی وہ یوں چہکا تھا جیسے مدتوں سے بچھڑے ہوئے کسی دوست کو اچانک دریافت کیا ہو لیکن میں نے گفتگو کو اختصار دینے کی نیت سے فوراً ہی اسے آگاہ کر دیا کہ میں کسی دوست کے گھر سے فون کر رہا ہوں۔

"غزالہ کو آج مجبوراً گھر سے نکلنا پڑا ہے۔" میرے استفسار پر اس نے بتایا۔ "عنقریب اس کی کسی سہیلی کی شادی ہونے والی ہے اسی سلسلے میں وہ بھیج گئی تھی۔ اب تک اسے لوٹ آنا چاہیے تھا لیکن تم مطمئن رہو۔ اسے تمہاری ہدایات یاد تھیں۔ وہ شیخ کا برقعہ پہن کر گئی ہے۔ بس کسی بھی وقت آ سکتی ہے۔"

"ذرا یہ تو بتائیے کہ آپ کے گھرانے میں گڈی کون کہلاتی ہے؟" میرے ذہن میں اچانک ہی کامران کا خیال آیا اور میں وہ اہم سوال کر بیٹھا جس کا جواب ڈاکٹر اکبر کو مطلوب تھا۔ جواب میں کرنل کا قہقہہ بلند ہوا تھا۔ "پرانی یادیں تازہ کر دیں تم نے یہ سوال پوچھ کر... ارے یہ تو برسوں پرانی بات ہے۔ بچپن میں ہم لوگ غزالہ ہی کو گڈی کہتے تھے... یہ نام تم نے کہاں سن لیا ہے؟"

"یہ نام کامران کے لاشعور سے چپکا ہوا ہے۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ اسے مطلع کیا۔ "علاج گاہ میں ایک نرس سے اس کی دوستی ہو گئی ہے اور وہ اسے گڈی ہی کہتا ہے۔ اس کے معالج کا خیال ہے کہ اس مرحلے پر گڈی کو بار بار اس کے سامنے لایا جائے تو اس کی بہتری ذہنی گرہیں خود بخود سلجھ جائیں گی اور شاید مکمل صحت یابی کا مرحلہ مختصر ہو سکے۔"

"میں آج ہی غزالہ کو وہاں بھیج دوں گا.....‘‘ کرنل نے پُرجوش لہجے میں جنبش کی لیکن میں نے سختی سے اس کی بات کاٹ دی۔ ”میرے اُسے تک غزالہ کو وہاں بھیجنے کی ضرورت نہیں، کامران کی صحت کے ساتھ غزالہ کی سلامتی بھی ضروری ہے۔ کچھ لوگ ابھی تک اس کی تلاش میں لگے ہوئے ہیں۔ میرا مقصد صرف یہ معلوم کرنا تھا کہ گڈی کون ہے؟ وہ معلوم ہو گیا لہٰذا اب کوئی راہ نکال لی جائے گی۔“

”اور تم کب تک واپس آ رہے ہو؟“ میرے خشک جواب پر اس کا سارا جوش و خروش ٹھنڈا پڑ گیا۔

”شاید دو تین روز میں۔“

”تمہارا فون نمبر کیا ہے؟ تاکہ بوقتِ ضرورت رابطہ قائم ہو سکے۔“ اس نے پژمردہ لہجے میں سوال کیا۔

”کوئی نہیں۔ میں ہوٹل میں مقیم ہوں اور وہاں آپریٹر کی وجہ سے کھل کر بات نہیں کی جا سکتی۔“

”تمہارا نوکر بھی تمہارے ساتھ رہ رہا ہے؟“ اس کے لہجے سے رقیبانہ جلن کی بو آ رہی تھی۔ نجانے سلطان شاہ کیوں جونک بن کر اس کے ذہن میں چپک گیا تھا۔ اس کی کوئی گفتگو سلطان شاہ کے تحقیر آمیز تذکرے کے بغیر مکمل نہیں ہوتی تھی۔

”ہاں ساتھ ہی رہ رہا ہے اور اس دوران بھی اس نے میرے لیے قابلِ قدر خدمات سرانجام دی ہیں۔“ میں نے اسے سلگانے کی نیت سے کہا اور پھر فوراً موضوع بدل دیا۔ ”اب غزالہ کو گھر سے نہ نکلنے دیں، جس وقت بھی موقع ملا، میں دوبارہ رِنگ کروں گا۔“

سلسلہ منقطع کر دینے کے بعد میرے ذہن پر ایک بے نام سا بوجھ طاری ہو گیا جس کا میرے نزدیک کوئی مفہوم نہیں تھا اور اسی عالم میں، میں رمضان چاچا سے ملا ہوا تصویر کا نمبر ڈائل کرنے لگا۔

نمبر ملتے ہی دوسری طرف گھنٹی بجی اور فوراً ہی ریسیور اٹھا لیا گیا۔ کال ریسیو کرنے والی کی مترنم آواز سن کر مجھے خوشگوار حیرت ہوئی۔ رخشی کی کہانیاں میں سن ہی چکا تھا لہٰذا اس نسوانی آواز کو سن کر میں یہ سوچنے میں حق بجانب تھا کہ اپنی تمام مجرمانہ سرگرمیوں کے باوجود میرے سوتیلے بھائی رنگین مزاجی میں انتہا پسند تھے۔

”تصویر علی صاحب سے بات ہو سکے گی؟“ میں نے نرم اور شائستہ لہجے میں سوال کیا۔

”میں ان کی بیٹی ہوں۔ کون صاحب بول رہے ہیں؟“ اس نے مبہم سا جواب دے کر ایک واضح سوال کر ڈالا۔

”کوئی نام بھی تمہیں کیا بتاؤں گا، بہتر ہو گا کہ تصویر کو بلا دو۔“

”ہولڈ کریں، میں بلاتی ہوں۔“ اس نے مزید بات کا بُرا منائے بغیر کہا۔

”کیا وہ آپ کے ساتھ ہی کام کرتے ہیں؟“ نجانے اس کی بات ختم ہوتے ہی گفتگو کا سلسلہ آگے بڑھاتے ہوئے پوچھا۔

”جی! میں آپ کا مطلب نہیں سمجھی۔“ ریسیور میں اس کی متحیر آمیز آواز ابھری۔

”مطلب یہ ہے کہ وہ اس دفتر میں آپ ہی کے ساتھ کام کرتے ہیں۔“ میں نے اپنے سوال کی وضاحت کرتے ہوئے کہا۔

”بہتر ہو گا کہ یہ سوالات آپ ان ہی سے کریں۔“ اس کے لہجے سے خوش مزاجی یک بیک کافور ہو گئی اور یوں محسوس ہوا جیسے اس نے ریسیور کریڈل پر ڈال دیا ہو۔ میں ایک گہرا سانس لے کر ریسیور کان سے لگائے تصویر کی آواز کا انتظار کرتا رہا۔

”ہیلو، تصویر اسپیکنگ۔“ چند لمحوں کے بعد ریسیور میں ایک سخت اور سنجیدہ مردانہ آواز گونجی۔

”تصویر!“ میں نے مضحکانہ انداز میں دہرایا۔ ”خوب تصویر بنائی میرے بھائی نے تمہاری۔ اب تو ولیا نے بھی اسے بنالی ہے سنبھالنے کو۔“

”کون ہو اور کیا بک رہے ہو، میں کچھ نہیں سمجھ سکا۔“ دوسری طرف سے غصیلے لہجے میں کہا گیا۔

”سمجھنے کے لیے صرف اتنا ہی کافی ہے کہ تمہارے بھائی کے ساتھ جو کچھ ہوا ہے، اسے میں معاف نہیں کروں گا۔“ میں نے تلخ لہجے میں کہا۔

”اوہ! تو یہ تم بول رہے ہو، تنویر۔“ دوسری طرف سے مسرت آمیز آواز ابھری۔ ”ہم لوگ تو تڑپ رہے ہیں تم سے ملنے کے لیے اور تم ہمیں دھمکیاں دے رہے ہو۔ کیا ہوا تھا چاچا کو؟ اسے تو میں نے اپنا نمبر دیا تھا کہ تم دوبارہ اس سے ملو تو وہ اس فون نمبر پر مجھے اطلاع دے دے۔ بڑی بی کو بہت حسرت ہے تم سے ملنے کی۔“

”تنویر تو کب کا مر چکا ہے یا مارا جا چکا ہے تصویر صاحب!“ میں نے اس کی گرمجوشی کا نوٹس لیے بغیر سرد اور سپاٹ لہجے میں کہا۔ ”میرا نام اب ذکی ہے اور شاید تم بھی اصل

معلومات سرکاری حکام تک پہنچا دی جائیں گی۔"

"مجھے یہ سب سنانا بے سود ہے۔" میری دھمکی کا کوئی اثر لیے بغیر کہا گیا۔ "میری تم سے کوئی پرخاش نہیں ہے۔ لائینڈز کالج میں تمہاری دیکھ بھال کی ذمے داری میری ہو گی۔" پھر اس نے ایک دم ہی بدلتے ہوئے تحیر آمیز لہجے میں کہا تھا۔ "تمہاری باتوں سے اندازہ ہو رہا ہے کہ تم بھی سیدھے راستے پر نہیں ہو.... آخر یہ چکر کیا ہے؟"

"کچھ بھی نہیں۔" میں نے تلخ ہنسی کے ساتھ کہا۔ "ہم تینوں کی پرورش ایک ہی خمیر سے ہوئی ہے لہٰذا تینوں کو ایک ہی راہ اختیار کرنی ہے.... اب وہ گناہ کی ہو یا ثواب کی۔"

"پھر تم کب آ رہے ہو؟" اس کے لہجے سے تجسس جھلک رہا تھا۔

"جب وقت ملا آ جاؤں گا.... لیکن میں ایک بار پھر یہ جاننا چاہوں گا کہ کل رات رمضان بھائی پر کیا گزری ہے۔ میں نے لوگوں سے سنا ہے کہ واپسی کے بعد سے اس نے اپنی زبان سختی سے بند کی ہوئی ہے۔ زیادہ باز پرس کی صورت میں اس نے خود کو ایک کمرے میں قید کر لیا ہے۔ اس کی حالت سے ظاہر ہو رہا ہے کہ اس پر خاصا تشدد کیا گیا ہے لیکن اس کی علامات نظر نہیں آ رہیں۔"

"تمہارے لب و لہجے سے شبہات کی بو آ رہی ہے۔" دوسری جانب سے کہا گیا۔ "تمہارے بارے میں پہلی بار میں نے خود ہی اس کی حوصلہ افزائی کی تھی۔ میرا مقصد صرف یہ تھا کہ آخری وقت آنے سے پہلے بڑی ماں کو تم سے ملوا سکوں۔ یہ میری بدقسمتی ہے کہ وہ کسی ناخوشگوار واقعے کا شکار بن گیا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی ہمارے اور تمہارے درمیان غلط فہمیوں کی خلیج بڑھانے میں دلچسپی لے رہا ہے۔ شاید ہمیں یکجا ہو کر اس کا سدِباب کرنا ہو گا ورنہ کسی دن تم ہتھیار بدست ہمارے سروں پر مسلط ہو گے۔"

"میں تم سے ضرور ملوں گا لیکن یہ بات ضرور یاد رکھنا کہ میں اگر اپنی مرضی کے مطابق واپس نہ لوٹ سکا تو ہر طرف تباہی کا دور دورہ ہو گا اور اس کا مرکز تمہاری ذات سے زیادہ دور نہ ہو گا۔" میں نے اسے یاد دہانی کراتے ہوئے کہا۔

"پھر بہتر ہو گا کہ تم ملاقات کا ارادہ ترک کر دو۔" دوسری طرف سے پہلی بار ترش لہجہ اختیار کیا گیا۔ "اگر میری تمام یقین دہانیوں کے باوجود تمہارے دل میں میری طرف سے اس قدر شبہات جاگزیں ہیں تو ہمارا نہ ملنا ہی بہتر ہو گا۔"

"تم نے میرے دل سے بڑا بوجھ دور کر دیا۔" میں نے گہرا سانس لے کر کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ کسی دن ہم ایک دوسرے کے سامنے آ جائیں.... [illegible] فیصلہ وقت خود کرے گا۔ موجودہ حالات میں [illegible] مول نہیں لینا چاہتا۔ تمہارے کہنے کے مطابق [illegible] ایسی ہستی بھی سرگرمِ عمل ہے جو میرے اور تمہارے [illegible] باخبر ہے اور اس سے فائدہ اٹھا کر ہمارے [illegible] پیدا کرنا چاہتی ہے۔"

"پھر مجھے اپنا پتا بتاؤ۔" اس کے لہجے میں [illegible] کافی۔ "میں خود امید کے ساتھ بڑی ماں کو تمہاری قدم بوسی کے لیے بھیج دوں گا۔ ہو سکتا ہے کہ اس بے چاری کا ذہن [illegible] کے گناہوں کے بوجھ تلے سسک رہی ہو اور [illegible] تم سے ان گناہوں کی معافی مانگنا چاہتی ہو جو اس نے [illegible] ساتھ کیے تھے۔"

"تم بار بار بڑی ماں کا نام لے کر میرے [illegible] جذبات کو بھڑکا رہے ہو۔" میں نے سرد اور سپاٹ لہجے میں [illegible] اور محافظوں کے ہجوم میں اپنا وقت گزار رہے ہو [illegible] ٹھکانوں کا علم نہیں ہوتا.... تمہیں فکر مند ہونے کی ضرورت نہیں۔ تم نے کبھی میری ماں کو ماں کی حیثیت میں قبول نہیں کیا لیکن میں ہمیشہ تمہاری ماں کو بڑی ماں سمجھتا رہا ہوں۔ اگر وہ مجھ سے ملنے کی خواہش مند ہیں تو میں اپنا فرض پورا کروں گا اور اگر لائینڈز کالج کے حفاظتی ضابطے آڑے نہ آئے تو ان سے ملنے کی کوشش کروں گا۔"

"لائینڈز کالج خوابوں کی ایک اچھی سی دنیا ہے جس کے اپنے ضوابط ہیں۔" [illegible] "اس کی تعمیل ہوتی آ رہی ہے [illegible] بندوبست کروں گا کہ تم جب بھی یہاں آؤ تمہیں کوئی دشواری نہ ہو.... تم ہر وقت میرے لیے ایک پسندیدہ مہمان ثابت ہو گے۔"

"میں کوشش کروں گا کہ تمہاری ان توقعات پر پورا اتر سکوں۔" یہ کہہ کر میں نے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔ اس کے بعد میں کتنی ساعتوں تک خالی الذہنی کے عالم میں بیٹھا رہا۔ میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ تصویر سے میری کیا گفتگو ہوئی تھی اور اس کا کیا پس منظر تھا۔

اس نے تمام واقعات اور شبہات کے خلاف ایسی خوبصورت موشگافیوں کا سہارا لیا تھا کہ مجھے اپنے تمام مفروضات ریت کے گھروندوں کی طرح ڈھیر ہوتے نظر آ رہے تھے۔ اس کے بیان کے مطابق نہ وہ میرا دشمن تھا اور نہ تو وہ کسی گروہ کا سرغنہ بلکہ وہ محض ہمدردی اور محبت کے ہاتھوں مجبور ہو کر مجھ سے ملنا

"وہ کال کا جواب دے... اوور!"

"موڈ لرتی... مے... ریسپونگ!" فوراً ہی دوسری طرف سے جواب ملا تھا۔ "بڑی خوشی کی بات ہے کہ تم نے آپریشن کی تباہی کا سوگ ختم کر کے بات کرنے کا فیصلہ کر لیا... ہم تم سے رجوع کرنا چاہ رہے تھے... اوور!"

"مجھے اپنے آدمیوں سے ابھی معلوم ہوا ہے۔ انھوں نے تمھارا وہ پیغام سنا تھا جس میں کار کی واپسی کی اطلاع دی گئی تھی۔ میں مصروفیت کی بنا پر رابطہ قائم نہیں کر سکا لیکن اپنی شرط کے ساتھ اب لائن پر موجود ہوں۔ اوور!"

"شرط؟ کیسی شرط؟ اوور!" تحیر آمیز لہجے میں سوال کیا گیا۔

"میں صرف اور صرف تمھارے باس سے بات کرنا چاہتا ہوں۔ یہ ممکن نہ ہوا تو میں ابھی گفتگو ختم کر کے تمھارے اس آپریشن کو بھی آتش دان کی نذر کر دوں گا... اوور!"

"تم باس کو نہیں جانتے... اگر میں کسی اور سے تمھاری بات کرا دوں تو تمھیں علم بھی نہ ہو سکے گا۔ آخر تم اس شرط پر کیوں اڑے ہوئے ہو؟ میں تم سے بات کرنے کے لیے پوری طرح بااختیار ہوں... اوور!"

"باس خارش زدہ چوہوں کی فوج کا ہو یا تم جیسے انسانوں کا، اپنے حلقہ اور لب و لہجے سے الگ پہچانا جاتا ہے۔ میرا اور اپنا وقت برباد نہ کرو۔ تم میرے سوالات کا جواب نہیں دے سکو گے... اوور!"

"ہماری دشواری کو سمجھنے کی کوشش کرو۔" دوسری طرف سے عاجزانہ لہجے میں کہا گیا۔ "اس وقت کم از کم ہمارے بیس آدمیوں کے پاس یہ آپریشن موجود ہے۔ باس اس رابطے پر تم سے کھل کر بات نہیں کر سکتا... اوور!"

"وہ حاکم ہے اور تم اس کے محکوم۔ اگر وہ اسی قدر ناقابلِ اعتماد لوگوں سے کچھ دیر کے لیے آپریشن واپس لے سکتے ہیں؟ جس نے موقع پاتے ہی ان لوگوں میں بددلی پھیلانے کی نیت سے شوشا چھوڑا جو اس وقت اپنے آپریشن پر ہماری گفتگو سن رہے تھے۔ یا پھر مجھے اس سے رابطے کا کوئی دوسرا ذریعہ بتا دو... اوور!"

"دوسرا ذریعہ!" اس طرف سے گہرا سانس لے کر حسرت آمیز لہجے میں کہا گیا۔ "کاش مجھے بھلا ذریعہ ہی معلوم ہوتا اور میں اسے تمھاری خواہش سے باخبر کر سکتا... میرے لیے یہ ناممکنات میں سے ہے۔ اوور!"

"اور اسی پر تمھیں بااختیار ہونے کا دعویٰ تھا۔" میں نے زہر ملے لہجے میں کہا۔ "وہ نہیں تو پھر اپنے ایس او یا اسپیکٹر سے بات کراؤ کیونکہ آنے والا وقت اس پر بہت بھاری پڑے گا۔ طبل بج چکا ہے اور لائینڈز کالج کی عمارت میرے ہاتھوں کسی وقت بھی کھنڈر ہو سکتی ہے... اوور!"

"ایس او ان لائن!" میرے خاموش ہوتے ہی ایک نئی آواز ابھری جو میرے لیے اجنبی نہیں تھی کیونکہ میں پچھلی رات کے معرکے میں کئی بار سن چکا تھا۔ "تم کون ہو اور کیا چاہتے ہو؟ اوور!"

"ایک اجنبی ہوں اور کل شام تک کچھ نہیں جانتا تھا لیکن لائینڈز کالج کے سامنے جس توہین آمیز انداز میں بیگم کا مذاق اڑایا گیا اس کے بعد میں تمھاری اس مختصر ہستی کا نشان مٹانے کا خواہاں ہوں... میں بہت کچھ جان چکا ہوں۔ صبح کا سورج تمھارے لیے بربادیوں کی کتنی کہانیاں لے کر طلوع ہوگا۔ یہ خوشخبری میں اس کو سنانے میں خوشی محسوس کرتا جس کے ہاتھوں مجھے روکا گیا تھا... وہ نہیں ملا تو تم ہی یہ نوید اسے سنا دینا... اوور!"

"خاصے بے جگر معلوم ہوتے ہو۔" دوسری جانب سے تبصرہ کیا گیا۔ "جس وقت بھی آؤ گے ہمیں اپنے استقبال کے لیے تیار پاؤ گے۔ اعلان کر کے وار کرنے والوں کی میں بے حد قدر کرتا ہوں، کوشش کروں گا کہ تمھیں زندہ ہی پکڑا جائے۔ ایسے نڈر اور بہادر کم ہی ہاتھ آتے ہیں۔ اور ہاں، یہ بھی سن لو کہ تمھیں ٹکرانے والا میں خود تھا۔ تمھاری کار کو دوسری مرتبہ اس سڑک سے گزرتے دیکھ کر میں نے خود ہی تمھیں چیک کرنے کا فیصلہ کیا تھا۔ مجھے خوشی ہے کہ میرا فیصلہ درست ثابت ہوا۔ اوور!"

"تم نرے گھونچو ہو مائی ڈیئر ایس او!" میں نے اس کا مضحکہ اڑاتے ہوئے کہا۔ "تم ہمیں نہ چھیڑتے تو ہم خود واپسی کا فیصلہ کر چکے تھے۔ ہمیں تو اس شخص کی تلاش تھی جو خود کو لائینڈز کالج کا اسٹیٹ منیجر ظاہر کر کے ایک مفلس سے پندرہ ہزار روپے ادھار لے گیا تھا اور اس کے بعد سے لاپتا تھا... وہ عمارت دیکھنے کے بعد ہم نے سمجھ لیا تھا کہ وہاں ہماری دال مشکل سے گلے گی اور تمھارے اسٹیٹ منیجر کو ہمیں باہر ہی کہیں پکڑنا ہوگا لیکن بدقسمتی سے تم خود ہی ہم سے الجھ بیٹھے اور اب میرا اندازہ ہے کہ اپنے اسٹیٹ منیجر کے جرموں میں تم لوگ برابر کے شریک ہو۔ اگر آج رات دس بجے تک ہمیں ادھار کی رقم نہ ملی تو انجام بہت برا ہوگا... پندرہ لاکھ بھی ہمارے پندرہ ہزار کا ازالہ نہ کر سکیں گے... اوور!"

وہ بہانہ مجھے فی البدیہہ سوجھا تھا لیکن دوسرے سرے

سے بولنے والے کا ردعمل حیران کن تھا۔ وہ اپنے باس سے کہہ
رہا تھا۔ "تم شاید یہ بات بالکل فراموش کر بیٹھے تھے کہ ہمارا اسٹیٹ منیجر
چند روز پہلے تم سے جدا ہوا ہے۔ شاید تم اس کے بیچ
سے لاعلم ہو جو اس پر اتنا بڑا الزام لگا رہے ہو۔۔۔۔ وہ
لائبریری کا چیف تاجر بادشاہ ہے۔۔۔ نجانے کتنے بندے وہ
بزارہ اپنے ایک اشارے سے ادا کر سکتا ہے۔ اس بارے
میں یقیناً تمہیں بے وقوف بنا گیا ہے۔۔۔۔ اوور!"
"خوب!" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔ "تو اس کا مطلب
یہ ہوا کہ اپنی سرگرمیوں کے لیے تم اسی بے تاج بادشاہ کے
سامنے جواب دہ ہو۔ اپنے حلقے میں وہ کتنا ہی فراخ دل کیوں نہ
ہو باہر بالکل کنگال ہوتا ہے۔۔۔۔ تم جس کی بات کر رہے ہو
میں اس کے نام سے لے کر شجرے تک سے پوری طرح
واقف ہوں۔۔۔۔ اوور!"
"تمہارا پیغام اس تک پہنچا دیا جائے گا۔ تمہارے
دعوے میں کوئی حقیقت ہوئی تو وہ خود ہی تم سے رجوع کرے
گا۔۔۔ لیکن میں یہ ضرور جاننا چاہوں گا کہ تم کون ہو؟ اوور!"
"میں صرف خیر خواہ ہوں، میرا اصل نام ابھی ہے...
کیا یہ درست ہے کہ تمہارا آقا وہی ہے؟ اوور!"
"غیر ضروری باتوں میں الجھانے کی کوشش مت کرو،
اگر تمہاری دھمکیوں میں ذرا بھی وزن ہے تو میں تمہارا منتظر رہوں
گا۔ مجھے یقین ہے کہ ہمارا اسٹیٹ منیجر معروف نہیں ہو سکتا...
یہ سب تمہارے حیلے ہیں۔۔۔ اوور اینڈ آل۔"
اس نے اپنی جانب سے گفتگو کا سلسلہ منقطع کر دیا
چاہتا تو بات آگے بڑھا سکتا تھا لیکن اس میں کوئی فائدہ نہیں
تھا۔ مجھے جو کچھ معلوم کرنا تھا وہ میرے علم میں آ چکا تھا۔
ایک طرف تصویر نے اپنی اسٹیٹ منیجر کی حیثیت کا اعتراف
کرتے ہوئے بتا دیا تھا کہ وہ پچھلی رات کے واقعات سے لاعلم
تھا کیونکہ لائبریری کا چیف سیکیورٹی آفیسر اپنے معاملات میں
خود مختار تھا اور دوسری طرف سیکیورٹی آفیسر تصویر کو اس
عمارت کا بے تاج بادشاہ قرار دے رہا تھا۔۔۔۔ مجھے محسوس ہو
رہا تھا کہ اب حالات تیزی سے رخ بدلنے والے تھے اور ایک
بار حالات کے دھارے پر بہہ نکلنے کے بعد واقعات کو لگام
دینا میرے یا کسی کے بھی بس سے باہر ہو سکتا تھا۔

نصیر خان دفتر سے برآمد ہونے والا آخری آدمی تھا۔
اس وقت میری دستی گھڑی میں پانچ بج کر پانچ منٹ ہوئے
تھے اور میرے ذہن میں نفرت اور انتقام کے تند سے لپک

دیے تھے۔ اس وقت میں اپنی زد میں آنے والی ہر اس چیز کو
نیست و نابود کر دینے پر تُلا ہوا تھا جس کا تعلق تصویر یا اس
کی تنظیم سے کوئی واسطہ ہو۔ سلطان شاہ نے بہت کوشش
کی تھی کہ مجھے اس موڈ میں تنہا نہ چھوڑے لیکن میں نے اس کی
ہر کوشش کو ناکام بنا دیا کیونکہ بیک میرے پاس وقت
نہیں رہا تھا اور میں ہر قیمت پر جلد از جلد کراچی پہنچنے کے لیے
بے چین تھا۔
پچھلی رات سونے سے پہلے ہم نے پروگرام طے کیا تھا
کہ سلطان شاہ لاہور میں اپنے مراسم کو بروئے کار لا کر مناسب
مقدار میں آتش گیر مادہ اور چند متفرق نوعیت کے بم حاصل کرے
گا پھر ہم سارا دن اپنے کمرے میں آرام کرنے کے بعد شام
پانچ بجے سے پہلے اشتیاق سنڈیکیٹ کے دفتر پہنچیں گے
اور دور سے اس کی نگرانی کرتے رہیں گے۔ نصیر خان کے دفتر
سے برآمد ہوتے ہی سلطان شاہ اس کا تعاقب شروع کر دیتا
اور اس کے پیچھے پیچھے گھر پہنچ کر اس سے وہ فہرست حاصل
کر لیتا جس کا وعدہ ہو چکا تھا۔ اس دوران میں، میں دفتر کے قریب
چھپ کر اس شخص کا انتظار کرتا جو نصیر خان کے بیان کے مطابق
دفتر بند ہونے کے بعد پراسرار طور پر وہاں آ کر باس کے لیے
رکھی ہوئی ڈاک اور کیمرے کا استعمال شدہ رول نکال لے جاتا
تھا۔ مجھے اس شخص کے پیچھے اندر گھسنا تھا اور اس سے
باز پرس کے بعد اسے ہلاک کر دینا تھا ساتھ ہی اپنی جیبوں
میں موجود مادے کے ذریعے فرم کے دفتر کو نذر آتش کر دینا
تھا۔ اس دوران میں سلطان شاہ نصیر خان سے جلد از جلد فارغ
ہو کر واپس لوٹتا اور مداخلت کیے بغیر باہر میرے اشارے کا
منتظر رہتا۔ کسی دشواری کی صورت میں میرا ہاتھ بٹانے کے
لیے وہ بھی اندر گھس پڑتا ورنہ تنظیم کے اس اہم کاروبار کے
ٹھکانے کو نذر آتش کر کے ہم واپس ہو لیتے۔
لیکن وہ دن ہی شاید کچھ خراب تھا۔ صبح سلطان شاہ
پروگرام کے مطابق روانہ ہو گیا تو میں نے سوچا کہ کیوں نہ
وقت گزاری کے لیے نیچے اتر کر کسی کال آفس سے غزالہ
کے گھر بات کی جائے۔ ویسے بھی وہ پچھلے دن کافی عرصے
کی نظر بندی کے بعد اپنے مکان کی چار دیواری سے نکلی تھی
اور میری بات ہونے تک واپس نہیں لوٹی تھی۔
فون کا سلسلہ ملتے ہی میری آنکھوں کے آگے تاریک
دائرے ناچنے لگے۔ فون پر میری آواز پہچانتے ہی کرنل کسی
بچے کی طرح بلک کر رو پڑا تھا۔ سہیل کی شادی کی تیاریوں
کے سلسلے میں گئی ہوئی غزالہ گھر لوٹی تھی نہ شہر میں اس کا

کوئی بتا تھا۔ اس سے آگے نہ میں کرنل سے کچھ پوچھ سکا اور نہ وہ مجھ سے بات کر سکا۔ میں نے بوتھ میں ریسیور کریڈل سے لٹکا کر کاؤنٹر پر کال کی رقم ادا کی اور واپس ہوٹل کی طرف چل دیا۔

وہی شہر تھا، وہی سڑکیں تھیں اور میں دوسری بار اپنی ذات کے اس ناقابل بیان کرب سے آشنا ہوا تھا جب مجھے اپنی کوکھ سے جنم دینے والی ماں لاپتا ہوئی تھی تو میں کسی اندھے، بہرے اور گونگے کی طرح مسلسل کئی دن اور کئی راتیں تک لاہور کی سڑکوں اور گلیوں میں چلتا رہا تھا۔ مجھے نہ بھوک لگی تھی نہ پیاس نے ستایا تھا۔ بس ذہن میں ایک بھیانک سی گونج تھی، تنہا رہ جانے کا ایک ناقابل بیان خوف تھا جو میری رگوں میں گھرا... اور گہرا اترتا جا رہا تھا اور غزالہ کی گمشدگی کی خبر بھی میرے لیے اسی قدر کربناک تھی وہ خبر سن کر میرے اعصاب جھنجھنا اٹھے تھے، دماغ ماؤف ہو گیا تھا۔ یوں معلوم ہوا تھا جیسے زندگی کے دامن میں میرے لیے کچھ بھی نہ رہا ہو، جیسے بھرے بازار میں بے دردی سے ساتھ لوٹ لیا گیا ہو۔ شاید اس بار بھی میں صدمے اور سکتے کی کیفیت میں اس بے رحم شہر کی فٹ پاتھوں اور گلیوں میں چلتا ہی رہتا لیکن ماں کی موت کی خبر پانے والے تنویر علی کے مقابلے میں منگیتر کی گمشدگی کی اطلاع سننے والا تنویر علی زیادہ پختہ کار اور جہاں دیدہ تھا جو یہ بھی سمجھتا تھا کہ یوں ہی گم رہتا تو غزالہ کا مستقبل کیا ہوتا؟ اس کی روشن پیشانی پر مکروہ اور بھیانک ہاتھوں کے غلیظ نشانات کا تصور کر کے میرے وجود کی گہرائیوں میں ایک

بھیانک عفریت جاگ اٹھا جو سر تا پا تباہی تھا جس کے ہر نفس میں نفرت اور انتقام کے اژدھے پھنکار رہے تھے۔

عورت جس روپ میں بھی ہو، بظاہر صرف عورت ہوتی ہے لیکن یہ ایک مسرمری سا فلسفہ ہے۔ عورت کے پانچ روپ ہوتے ہیں۔ ماں، بہن، بیٹی، بیوی اور محبوبہ۔ اور ان میں سے ہر روپ کا اپنا ہی ایک اثر ہوتا ہے۔ غزالہ کیا گم ہوئی تھی، مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے دنیا کا پورا انتظام بگڑ گیا ہو۔ ارذل اور حقیر لوگوں کو شرفا لوگوں کی پگڑیاں اچھالنے کا اختیار مل گیا ہو... پھر جو جو نام میرے سامنے تھے ذہن ان کے فیصلے صادر کرنے لگا۔ حالانکہ عرفی تو شفہ تھا اور نہ غزالہ کو اغوا کرنے والے استشار دل!

زخشی سے تصویر تک، سب ہی میرے مجرم تھے اور ان کا انجام عبرتناک تھا۔

سلطان شاہ مطلوبہ سامان لے کر خوشی خوشی واپس آیا تو میرے تنے ہوئے چہرے اور انتقام سے جلتی ہوئی آنکھوں کو دیکھ کر سہم گیا۔ میری حالت شاید اس قدر ابتر تھی کہ وہ مجھ سے سوال کرنے کی ہمت بھی نہ کر سکا مگر میں نے اسے عقوبات سے عاری، کھوکھلے لہجے میں اس سچائی سے آگاہ کر دیا جو اس وقت میری روح کا عذاب بنی ہوئی تھی اور وہ بے یقینی سے کانپ کر رہ گیا... اس کی زبان سے میری ہمدردی میں ایک لفظ بھی نہ نکل سکا کیونکہ وہ ان لوگوں سے خوب واقف تھا جن سے ہماری دشمنی ہوئی تھی۔ وہ جان و مال ہی نہیں عزت آبرو کے بھی بدترین دشمن تھے۔

وہ کمرے میں بیٹھا ایک ٹک مجھے دیکھتا رہا۔ شہر سے لالہ کو نے سکھ اور انتقام پر اکسا سکا اور جب وہاں سے چلنے لگا تو میں نے اس کا لایا ہوا سامان ایک تھیلے میں سمیٹ لیا۔ اس وقت سلطان شاہ نے پہلی بار زبان کھولی اور مجھے اپنا پروگرام ملتوی کرنے کا مشورہ دیا کیونکہ اس وقت اس کی دانست میں میں ذہنی تعطل کا شکار تھا اور کسی عجلت کی کارروائی کے نتیجے میں کامیابی کے بجائے نئے مصائب مول لے سکتا تھا لیکن مجھ پر دیوانگی طاری تھی، میں نے اسے جھڑک دیا۔ جب اس کا اصرار بڑھا تو شاید میں نے اسے تو قیر اور تصویر کا ایجنٹ بھی قرار دے ڈالا۔ یہ الزام ایسا تھا کہ اس کی زبان بند ہو گئی اور وہ حکم کی تعمیل پر اتر آیا۔

مجھے معلوم تھا کہ اس وقت وہ مجھ سے کچھ دور ایک گلی میں چھپا نصیر خان کا منتظر تھا۔ اس کی عادات کے پیش نظر مجھے یہ بھی یقین تھا کہ وہ شاید نصیر خان کے گھر پہنچنے تک صبر نہ کر سکے بلکہ میری تنہائی کے خیال سے نصیر خان کو راستے ہی میں روک کر مطلوبہ فہرست کا مطالبہ کر بیٹھے لیکن اب وقت وہ سب سلطان شاہ کے مسائل تھے۔ میری پوری توجہ سنڈیکیٹ کے دفتر پر مرکوز تھی جس کا غزالہ کے اغوا کنندگان سے گہرا تعلق تھا۔

نصیر خان نے دفتر کا بیرونی دروازہ مقفل کر کے چابیاں جیب میں ڈالیں اور عجلت کے ساتھ فٹ پاتھ کی طرف ہو لیا۔ اسی لمحے ایک قریبی گلی سے سلطان شاہ نمودار ہوا اور تیز قدموں سے چلتا ہوا ان لوگوں کی بھیڑ میں مدغم ہو گیا جو دفتروں سے چھٹی ہونے کے بعد اپنے اپنے گھروں کی طرف جا رہے تھے... سب اپنے اپنے گھر جا رہے تھے لیکن میں کہاں جاؤں؟

بے اختیار میرے ذہن میں زخشی کا سنایا ہوا ایک شعر

شام ہونے کو ہے کدھر جائیں؟
اپنا اگر ہو تو اپنے گھر جائیں!

گھر چل [illegible] ہو [illegible] کچھ کہہ رہا تھا
لیکن عوام کی صورت [illegible] بھی نظا ضوں سے
اسے بھی [illegible] اغوا کر لیا تھا۔۔۔
مجھا بیٹھ شاہد [illegible] مجھے [illegible] محسوس ہونے
لگا اس [illegible] چنگاریاں سی
بے [illegible] تھا۔

[illegible] دیر تک انتظار
نہیں کرنا پڑا [illegible] سے جسم میں
خون ایک [illegible] ٹ
کے دفتر کا میر [illegible] داخل ہو گیا [illegible]
کے ساتھ اپنی جگہ چھوڑ دی۔

فٹ پاتھ [illegible] دروازے پر زور آزمائی
کا تو وہ خود [illegible] مقفل ہو چکا تھا۔ میں
نے [illegible] اتفاقاً اس کی
اور چند ثانیوں بعد میں اندر داخل ہو چکا تھا۔

دروازہ [illegible] سے آنے والی آوازوں سے
پتہ [illegible] گھورے ستانے کا دارج تھا
البتہ [illegible] کھلے ہوئے دروازے سے روشنی
آرہی تھی۔

میں نے [illegible] سے لٹکا ہوا بیگ [illegible] ایک
طرف رکھ دیا اور [illegible] کے ایک خانے سے پھینا ہوا
بے آواز ریوالور نکال کر دبے قدموں روشن کمرے کی طرف
بڑھ لیا۔

میں پنجوں کے بل دروازے کے سامنے پہنچا تو دیکھا قوی
الجثہ شخص دروازے کی طرف پشت کیے میز پر کچھ کام کرتا
نظر آیا اور اچانک ہی میری نو جنی اور بھنک گئی۔ وہ میرے دشمنوں
کا کارندہ تھا۔ دشمن میرے جانے پہچانے تھے لہٰذا مجھے اس
سے کسی پوچھ گچھ کی ضرورت نہیں تھی۔ میں نے آگے بڑھ کر پوری
قوت سے اس کی پشت پر لات رسید کی اور وہ حلق سے
کریہہ سی آواز نکالتا ہوا منہ کے بل زمین پر گر گیا۔ اس سے
پیشتر کہ وہ سنبھل کر میز کی سطح سے اٹھتا میں نے ریوالور کے
آہنی دستے سے پوری قوت سے اس کے سر کے عقبی حصے
پر ضرب لگائی اور وہ اسی سے تڑپتے کراہتے ہوئے ہاتھ پیر ڈھیلے
چھوڑ دیے۔
غزالہ کے اغوا کے بعد وہ دشمن کا پہلا آدمی تھا جو میرے

قبضے میں آیا تھا۔ اس وقت مجھ پر درندگی سوار ہو رہی تھی اور
میں اسے اپنے ہاتھوں سے ادھیڑ نا چاہتا تھا لیکن کھوپڑی
پر چوٹ کھاتے ہی اس نے جس انداز میں ہاتھ پیر ڈھیلے کیے
سے مجھے شدید مایوسی کا سامنا کرنا پڑا اور میں نے بددلی کے
عالم میں ریوالور جیب میں ڈال لیا۔
میرا جو سیر حملے کے وقت شاید اس کے ہاتھ
میں تھا فرش پر گر کر چکنا چور ہو چکا تھا۔ میں مایوسانہ انداز میں
سوچ رہا تھا کہ اب کیا کروں کہ اچانک مجھ پر وہ حقیقت روشن
ہوگئی کہ وہ شخص میری بے خبری میں کسی بھیڑیے کی
طرح نفنا میں اٹھتا ہوا میرے اوپر آ پڑا تھا اور میں انسیں کی
عقبی دیوار سے ٹکرا کر فرش پر ڈھیر ہو گیا۔ غنیمت
تھا کہ میں نے ریوالور جیب میں ڈال لیا تھا اگر وہ میرے ہاتھ
میں ہوتا تو اس شدید جسمانی تصادم میں یقیناً میرے قبضے سے
نکل گیا ہوتا۔
میں فرش پر پڑا ہوا تھا اور وہ کسی دیو پیکر عفریت کی طرح
دونوں ہاتھ پھیلائے دوبارہ مجھ پر ٹوٹ پڑنے کی تیاری کر
رہا تھا۔ میں نے ان چند ہی ثانیوں میں اس کی وحشیانہ قوت کا
اندازہ لگا لیا تھا اور اچھی طرح سمجھ رہا تھا کہ اگر وہ اس بار
مجھے دبوچ بیٹھا تو میرے لیے اس کے وحشیانہ شکنجے سے
نکلنا محال ہو جائے گا لہٰذا میں نے پھرتی سے ریوالور نکالا اور
اسے سنبھلنے کا موقع دیے بغیر اس کے سینے پر فائر کر دیا۔
اس کے حلق سے ایک سسکاری نکلی اور وہ غضبناک
انداز میں مجھ پر ٹوٹ پڑا۔
گولی اگر اس کے دل میں نہیں تو دل کے آس پاس ہی
لگی تھی جس کی وجہ سے وہ اپنی پھرتی برقرار نہ رکھ سکا۔ میں فرش
پر پڑے پڑے ایک طرف سرک گیا اور وہ کسی کٹے ہوئے شہتیر
کی طرح منہ کے بل فرش پر آ رہا۔
میں نے پھرتی کے ساتھ اٹھ کر ایک بے آواز گولی اس
کی کھوپڑی میں بھی اتار دی۔
جب وہ تڑپ تڑپ کر میری نگاہوں کے سامنے
دم توڑ رہا تھا تو اچانک مجھے باہر ایک آہٹ سنائی دی
اور میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا! نجانے وہ کون تھا اور کیسے
وہاں گھس آیا تھا؟
ایک شکار تو میں نے نیم بے خبری میں مار لیا تھا لیکن
دوسرے کے بارے میں مجھے زیادہ خوش فہمی نہیں تھی
لہٰذا میں اپنی جگہ چھوڑ کر تیزی سے دروازے کی اوٹ
میں ہو گیا۔

میں دم بخود ہو گیا۔ میں دروازے کی اوٹ میں کھڑا رہا۔ میرا شکار آخری سانسوں پر تھا۔ اس کا بدن بڑے بھدے انداز سے تھا اور وہ کسی بھی لمحے زندگی کا ساتھ چھوڑ سکتا تھا لیکن وہ آہٹ؟

مجھے پورا یقین تھا کہ مجھے کوئی غلط فہمی نہیں ہوئی تھی۔ اپنے شکار کے تڑپنے کی سرسراہٹوں میں وہ آواز میں نے واضح طور پر سنی تھی۔ میرے اور دم توڑنے والے کے علاوہ کوئی اور بھی اس چھت کے نیچے موجود تھا۔ لیکن وہ کون تھا؟

ایک لمحے کے لیے میرا ذہن سلطان شاہ کی طرف مبذول ہوا لیکن اس کی ذمے داری خاصی دشوار تھی۔ اسے نصیر خان کا تعاقب کرتے ہوئے اس کے گھر جانا تھا اور وہاں اس سے فہرست لینے کے بعد دوبارہ واپس آنا تھا۔ واپسی کے بعد اسے سٹڈ کیبٹ کے دفتر سے باہر جنگ کر میرا اور میرے اشارے کا انتظار کرنا تھا۔ اسے طلب کرنے کے لیے مجھے اپنے ذاتی پستول سے فائر کرنا تھا اور وہ دھماکے کی آواز سنتے ہی میری مدد کے لیے دفتر میں داخل ہو جاتا۔

فی الحال اس مختصر سی مدت میں سلطان شاہ کا یہاں لوٹنا محال تھا۔ وہ کم پر کئے طے شدہ پروگرام کے مطابق میں نے اسے مداخلت کا کوئی اشارہ نہیں دیا تھا۔ لہٰذا اس عمارت میں میرے اور مرنے والے کے علاوہ اگر کوئی تیسرا موجود تھا تو کم از کم وہ سلطان شاہ ہرگز نہیں تھا۔ ذہن میں یہ خیال واضح ہوتے ہی جیسے تا وار پستول کے دستے پر میری گرفت مضبوط ہو گئی لیکن دفتر کی محدود فضا میں سناٹا ہی گونجتا رہا۔ نہ کوئی آواز تھی، نہ آہٹ۔ میرا شکار دم توڑ چکا تھا اور میرے کانوں میں پہلے جیسی سانسوں کی بکھری بکھری بے ترتیب سی آوازیں آنی بند ہو گئی تھیں۔ میں نے بیگ احتیاط سے وہیں فرش پر رکھ دیا۔

مجھے انتظار کرتے زیادہ دیر نہیں ہوئی تھی لیکن ماحول کے سناٹے سے میرے اعصاب چٹخنے لگے۔ دل چاہا کہ ساری احتیاط کو بالائے طاق رکھ کر پستول کی نال سیدھی کر کے باہر نکل جاؤں لیکن اسی لمحے ایک آواز پیدا ہوئی جیسے چلتے چلتے اچانک ہی کسی کے جوتے کا تلا یکسر فرش سے رگڑ کھا گیا ہو۔

میں دروازے کی اوٹ میں چوکنا ہو گیا۔ لمحہ بہ لمحہ مجھے اپنے سانسوں پر قابو پانا پڑا کیونکہ کوئی کھلے ہوئے دروازے کے عین باہر موجود تھا۔ میں نے سر گھما کر اپنے دشمن کی بے جان لاش کا جائزہ لیا اور نو وارد کے اندر داخل ہونے کا انتظار کرنے لگا۔ مرنے والے کی لاش ایسی جگہ پڑی ہوئی تھی کہ دروازہ کھلا ہونے کی صورت میں اسے باہر سے بخوبی دیکھا جا سکتا تھا۔ وہ مرنے کے بل غیر فطری انداز میں مڑا تڑا ہوا فرش پر پڑا تھا۔ اس کے زخم سے بہنے والا تازہ تازہ خون قالین کے خاصے بڑے حصے کو داغدار کر چکا تھا۔ ان علامتوں کو دیکھ کر بہ آسانی یہ اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ وہ زندگی سے اپنا ہر رشتہ منقطع کر چکا ہے۔

"اندر کون ہے؟" اچانک باہر کی راہداری سے کڑکتی ہوئی آواز گونجی اور میں اپنی جگہ پر پہلو بدل کر رہ گیا۔ آواز کی سمت سے میں نے اندازہ لگایا تھا کہ وہ دروازے کے عین سامنے ہی موجود تھا۔

"تم جو کوئی بھی ہو، مجھے معلوم ہے کہ اندر ہی ہو... دونوں ہاتھ اٹھا کر باہر آ جاؤ۔ ورنہ میں تمہیں باہر نکالنے کے طریقے بھی جانتا ہوں۔ مجبوراً ایک نعرہ کرنے کے بعد تم مجھ سے کوئی رعایت حاصل نہ کر سکو گے۔" میرے جواب کا انتظار کے بعد اس نے دوبارہ تلخ اور غصیلے لہجے میں زبان کھولی لیکن اس بار بھی خاموشی ہی رہی۔

صورت حال بہت نازک تھی۔ میں کمرے میں دروازے کی اوٹ میں منجمد تھا اور وہ باہر اسلحہ سمیت پوری طرح آزاد تھا۔ جنگی اصطلاح میں اسے چھپنے کی فائدہ حاصل تھا۔ اسے ذرا بھی شبہ ہو جاتا کہ میں دروازے کی آڑ میں چھپا ہوا ہوں تو وہ اس کھلے ہوئے دروازے پر گولیاں برسا کر ان کا سیسہ آدھا میرے بدن میں بھی اتار سکتا تھا۔

چند ثانیوں کے لیے فضا پر بوجھل سکوت چھا گیا۔ پھر وہ اچانک ہی کسی دیوانے کی طرح دوڑتا ہوا اندر گھستا چلا آیا۔ کمرے کے وسط میں پہنچ کر جب تک وہ پلٹتا، مجھے مہلت مل گئی اور میں نے اس کے پچھلے دھڑ میں بے آواز گولی اتار دی۔ وہ بری طرح تڑپتا ہوا مڑا اور فضا میں بیک وقت دو بے آواز فائروں کے کھٹاکے گونج اٹھے۔

میری گولی نے اس کے داہنے ہاتھ کو..... چاٹ لیا تھا اور اس کا فائر کافی بلندی پر دیوار میں لگا تھا۔ وہ زخمی ہونے سے پہلے ہی اپنے پستول کا ٹریگر دبا چکا تھا کیونکہ زخمی ہوتے ہی پستول اس کے ہاتھ سے نکل گیا اور میں نے جست لگا کر پوری قوت سے اس کے پیٹ میں لات رسید کر دی۔ وہ بظاہر خاصا جسیم اور شہ زور نظر آ رہا تھا لیکن پے در پے وار ہوتے ہی اس کے اوسان خطا ہو گئے۔ اس نے وحشیانہ انداز میں میری ٹانگ سے لپٹ جانے کی کوشش کی اور شاید پنڈلی کو دانتوں سے ادھیڑنا بھی چاہا لیکن اس کی شان پر آیا ہوا زخم میری مزاحمت کا بوجھ نہ سہہ سکا اور وہ لڑکھڑا کر میرے قدموں میں ڈھیر ہو گیا۔

میں نے جھک کر اس کا پستول اٹھا لیا اور بھی اپنے

لہجے میں کہا تھا۔

"کیونکہ نہیں ہو سکے تو شرافت سے مجھے بیٹھ جانے دو" میں نے اسے کچلنے کی ناکام کوشش سے باز رکھتے ہوئے سخت لہجے میں کہا۔ "یاد رکھنا اگر حکم عدولی کی صورت میں سارا جسم زخموں سے داغدار کر کے سسکتا ہوا چھوڑ جاؤں گا اور سارے دفتر میں لگنے والی آگ کے شعلے آہستہ آہستہ تمہارے وجود کو چاٹ جائیں گے۔"

اس کے نقطہ نظر سے صورت حال بہت سنگین تھی۔ اس کی آنکھوں میں نفرت اور حقارت کے بجائے خوف کی کیفیت نمودار ہوئی اور وہ ہونٹوں پر زبان پھیر کر رہ گیا۔

"کس کے لیے کام کرتے ہو؟" میں نے پستول کی نال کو جنبش دیتے ہوئے سرد اور سفاک لہجے میں سوال کیا۔

"تت... تم کون ہو؟ اور یہاں کیا لینے آئے ہو؟" اس نے جواب میں سوال کر ڈالا۔

"لینے تمہیں موت کا پیغام دینے آیا تھا، عافیت چاہتے ہو تو سوال کرنے کے بجائے سیدھے سیدھے جواب دیتے چلے جاؤ....."

"تو تم مجھے زندہ چھوڑ دو گے؟" اس کے توقف زدہ لہجے میں امید کی کرن عود کر آئی۔

"یہ پھر وہی سوال۔" میں نے جھنجھلائے لہجے میں کہا۔ "میں بتا چکا ہوں کہ تمہاری زندگی کا انحصار صرف اور صرف تمہارے جوابات پر ہوگا۔ ہر جھوٹ کا انعام تمہارے بدن پر ایک زخم کی صورت میں ہوگا لہٰذا جس قدر جلد ہو سکے بولتے جاؤ... کوشش کرو کہ مجھے کوئی سوال نہ کرنا پڑے۔"

"میں کسی کے لیے کام نہیں کرتا۔ بہادر نے تین سال سے مجھے ساٹھ ہزار تنخواہ پر رکھا ہوا تھا۔" اس نے لاکٹ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ "میرا کام بس اتنا تھا کہ سوا پانچ سے واپسی تک یہاں رہ کر اس کا انتظار کروں اور جب وہ فارغ ہونے کے بعد اپنی کارروائی شروع کر جا بیٹھے تو میں آزاد ہو جاتا تھا۔ میرا کام بہادر کی حفاظت کرنا تھا تاکہ جب وہ دفتر میں گھسا ہوا ہو تو کوئی اور مداخلت نہ کر سکے... کسی برے وقت پر استعمال کرنے کے لیے بے آواز پستول بھی اسی نے دیا تھا لیکن تین برسوں میں آج تک اس کے استعمال کی نوبت نہ آئی تھی۔"

"صرف آدھے پونے گھنٹے کے ساٹھ ہزار ملتے تھے؟" میں نے پوچھا۔

"عام طور پر وہ جلد ہی فارغ ہو جاتا تھا، کبھی کبھار دیر بھی ہو جاتی تھی۔"

"کوئی روزانہ یہاں آتا تھا؟"

"روزانہ۔" اس نے جلدی سے سر ہلا کر کہا۔ "چھٹی والے دن ناغہ ہوتا تھا۔"

"اور یہاں آنے کا مقصد کیا ہوتا تھا؟"

"نہ تو اس نے کبھی بتایا اور نہ میں نے جاننے کی کوشش کی... ہم جیسے لوگوں کو اچھی تنخواہ پر اپنی نوکری کہاں ملتی ہے کہ کوئی زیادہ جاننے کی کوشش کرتا۔ ہر مہینے کی آخری تاریخ کو تنخواہ مل جاتی تھی۔ ایک آدھ گھنٹے کی اس نوکری کو میں تو مقدر کا انعام ہی سمجھتا تھا۔ دوسرے دھندوں میں خطرات کے باوجود اتنی آمدنی نہیں ہوتی۔"

"کس نے کیا ہوا؟" میں نے جھنجھلاتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"کالا پہلوان کے علاقے سے شہر میں ہیروئن سپلائی کرتا ہوں۔"

"بہادر سے کہاں ملاقات ہوئی تھی؟"

"ایک ہوٹل میں وہ خود ہی آ ٹکرایا تھا... پتا نہیں اسے کس نے میرے بارے میں بتایا تھا۔"

"تم میرے پیچھے دفتر میں گھسے تھے؟"

"مجبوری تھی۔" اس نے سپاٹ لہجے کے ساتھ کہا۔ "شاید وہ اسی دن کے لیے مجھے پال رہا تھا۔"

"لقب تم بھی کہتے ہو؟"

"کوئی خاص بات نہیں ہے... چھوٹے موٹے کے تو لاک کا چہرہ آرام آسانی کے ساتھ کھول لیتا ہے... کیا تم اس دفتر میں کام کرتے ہو؟" اس نے چونک کر سوال کیا تھا۔ شاید وہ بھول گیا تھا کہ میں فوراً ہی پہلے دفتر کو نذرِ آتش کرنے کا ارادہ ظاہر کر چکا تھا۔

"ہوں۔" میں نے غور کرتے ہوئے کہا۔ "یہ تین برس سے اس دفتر کے راز چرا رہا تھا اور تم اس کی مدد کر رہے تھے...."

"نہ... میں نے اس کی کوئی مدد نہیں کی۔" وہ ہکلاتے ہوئے بولا۔ "میں نے تو آج پہلی بار اندر قدم رکھا ہے۔"

"اگر میں تمہیں توبہ کر لینا تو تم ہرگز مجھے زندہ نہ چھوڑتے۔"

"میں تمہیں جان سے ہرگز نہ مارتا۔" اس نے بوکھلا کر جلدی سے اپنی صفائی پیش کی۔ "اگر دور سے مجھے اندازہ ہو جاتا کہ بہادر مر چکا ہے تو شاید دخل دیے بغیر خاموشی سے واپس لوٹ جاتا۔ میں سمجھا تھا کہ وہ صرف زخمی ہوا ہے اور بے ہوش ہے۔ نوکری کے علاوہ تو مجھے اس سے کوئی ہمدردی تھی نہ تم سے دشمنی ہے۔ جب وہی مر گیا تو پھر میرا کسی سے کیا واسطہ؟"

اس وقت میرے وجود میں رہ رہ کر غیظ و غضب اور انتقام کی لہریں اٹھ رہی تھیں۔ کراچی میں عزرائیل کی گمشدگی کی خبر

کی موت آیا تھا۔ مجھے تمہاری فکر تھی لہٰذا میں نے نصیر خان کا پیچھا کرنے کا فیصلہ کیا۔ اسے پارکنگ لاٹ میں اپنی کار کے قریب ہی جا لیا تھا اور وہیں سے فرسٹ کر لوٹ گیا۔"

"اور اسی وقت میں ایک سنگین خطرہ پیدا ہو کر ٹل گیا۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "دفتر میں آنے والا اکیلا نہیں ہوتا تھا۔ ایک آدمی زینے اور گیراج کی حفاظت کیا کرتا تھا۔۔۔ میں اس کے پیچھے اندر تک آیا۔ سامنے والا تھا اسی نے دوسرا آدمی میرے پیچھے اندر آ گیا۔ سامنے کا لیکن مجھے کرنے سے پہلے ہی زیر کر لیا۔۔۔ وہ زخمی تھا اس لیے خاصے اندھیرے چھوڑ کر نکلا تھا۔ دیر سے بعد فرار ہوتے ہوئے دیکھ پایا ہو گا شاید لوگ اسی کو آتش زنی کا قصور وار سمجھ رہے ہیں۔"

"تم نے اسے زندہ کیوں چھوڑ دیا؟"

"وہ معمولی آدمی تھا۔ تنظیم سے اس کا کوئی واسطہ نہیں ہے بزدل اس کا خون بہانا میں نے پسند نہیں کیا۔ جب ایک مقصد سامنے ہو تو اصول خود بخود متعین ہو جاتے ہیں۔"

"ٹھیک کہہ رہے ہو۔" اس نے ناصحانہ لہجے میں کہا۔ "لیکن شاید کچھ بھول رہے ہو کہ اس وقت تم اپنے آپ میں نہیں ہو۔۔۔ میں مانتا ہوں کہ بھائی کی گمشدگی بہت تشویشناک واقعہ ہے۔ لیکن اس کی بازیابی کے لیے تمہاری سلامتی بہت اہم ہے۔۔۔ خود پر قابو پانے کی کوشش کرو۔ ایسا نہ ہو کہ کوئی الجھن مول لے بیٹھو۔"

"میں ٹھیک ہوں اور اب جلد از جلد کراچی پہنچنا چاہتا ہوں۔۔۔ یہاں ٹھہر کر ہم انہیں عزائم کے ساتھ زیادہ دنوں کا موقع فراہم کریں گے۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔

"تو کیا ابھی ایئرپورٹ چلنے ہیں؟" سلطان شاہ کو واپسی کی فکر لاحق ہوا تھا۔ "ممکن ہے کوئی پرواز مل جائے اسی سے کراچی روانہ ہو جائیں گے اب وقت وہاں تمہاری زیادہ ضرورت ہے۔"

"ابھی نہیں۔۔۔ جانے سے پہلے ایک کام اور کرنا ہے۔" میں نے خیال انگیز لہجے میں کہا۔

"پھر وہی ضد؟" وہ چڑ کر بولا۔ "اسی لیے میں کہہ رہا ہوں کہ تم اپنے آپ میں نہیں ہو۔ محبت کی طرح انتقام کا جذبہ بھی انسان کو اندھا کر دیتا ہے۔۔۔ لائبریری کا جائزہ ایک دو روز بعد مکمل ہو سکے گا۔ وہاں کوئی اجنبی ہوگا تو دوبارہ کر کے تم تنویر یا تصویر کا کچھ بھی نہ بگاڑ سکو گے۔۔۔"

"تصویر نے اپنی معصومیت اور لاعلمی ظاہر کر کے مجھے اپنے جال میں پھانسنے کی کوشش کی ہے۔ واپسی سے پہلے میں اسے جتانا چاہتا ہوں کہ میں اس کی حقیقت سے اچھی طرح واقف ہوں۔"

"پھر اب کیا ارادہ ہے؟"

"ٹیکسی روکو۔" میں نے سخت لہجے میں کہا اور وہ ذرا سا گھبرا

سانس لے کر رہ گیا۔

کچھ دور چلنے کے بعد ہم ایک ٹیکسی حاصل کرنے میں کامیاب ہو گئے۔ سلطان شاہ نے ڈرائیور کے پہلو کی نشست سنبھال لی اور میں عقبی نشست پر بیٹھ گیا۔ وہ جاڑوں کے دن تھے اور رات ہونے سے فضا میں گہرا دھندلکا پھیل چلا تھا جو میری دانست میں کام کرنے میں معاون ثابت ہو سکتا تھا۔

شہر کے ہنگاموں سے گزرنے کے بعد ٹیکسی ملتان روڈ کے ویران علاقے میں پہنچی تو میں نے ڈرائیور سے کہا۔ "بس کچھ دور چل کر تم ٹیکسی ہمارے حوالے کر کے چپ چاپ نیچے اتر جاؤ گے۔"

"دماغ خراب ہوا ہے تمہارا!" ڈرائیور میری بات کاٹ کر بری طرح بھڑک اٹھا۔ اسی کے ساتھ اس نے بریک لگا کر ٹیکسی روک دی۔ اس کے تیور جارحانہ نظر آ رہے تھے۔

"چلتے رہو۔" میں نے پستول کی سرد آہنی نال اس کی گردن سے لگاتے ہوئے کہا اور اس سنگین صورت حال کا احساس ہوتے ہی اس کی آنکھیں فرط خوف سے پھیل گئیں۔ "شریفانہ گفتگو کا یہ مطلب نہ ہو کہ ہم طاقت کے زور پر تمہیں ٹیکسی سے محروم نہیں کر سکتے۔" میں نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا۔ پھر ایک ہاتھ سے سو سو روپے کے دو نوٹ نکال کر اس کی طرف بڑھا دیے۔ "یہ تمہیں صرف آدھے گھنٹے کے لیے سواری کی مزدوری ہے اور یہ اس مختصر سی مدت کا معاوضہ ہے کیونکہ ہمیں تم سے کوئی پرخاش نہیں ہے۔ آٹھ بجے کے لگ بھگ تمہاری ٹیکسی شہر کے کسی معروف علاقے میں چھوڑ دی جائے گی جہاں انجن کی چابی پائیدان کے نیچے ہوگی۔"

"ہم۔۔۔ میں ٹیکسی نہیں چھوڑ سکتا۔" پستول کا لمس محسوس کر کے اس کی آواز پر لکنت طاری ہو گئی۔ "جہاں جا رہے ہو میں تمہارے ساتھ چلنے کے لیے تیار ہوں کوئی کرایہ بھی نہیں لوں گا۔"

"ہم چاہتے تو تمہیں ہوشیار کیے بغیر چلتی گاڑی میں بے بس کر سکتے تھے۔" میں نے سخت لہجے میں کہا۔ "پھر تمہیں بے ہوش کر کے راستے میں کہیں بھی پھینک دیتے، لیکن ہم بلاوجہ کسی کو ایذا پہنچانے کے قائل نہیں ہیں اور یہ بھی ممکن ہے کہ ٹیکسی قتل یا ڈکیتی جیسی کسی سنگین واردات میں ملوث ہو گی۔ لہٰذا بہتر یہی ہے کہ جو کہا جا رہا ہے اس پر عمل کرو۔"

اس نے بادل نخواستہ میرے ہاتھ سے دونوں سرخ نوٹ لے لیے۔ "لیکن لاہور کوئی چھوٹا شہر نہیں ہے دوست۔" اس نے احتجاج آمیز لہجے میں کہا۔ "میں گاڑی کی تلاش میں کہاں کہاں دھکے کھاتا پھروں گا۔ جب زیادہ دیر ہو جائے تو آتے ہو تو اتنی مہربانی ضرور کرنا کہ میری ٹیکسی پرانی انارکلی کے اڈے پر چھوڑ دینا۔ میں وہیں سے لے لوں گا۔"

"یہ مشکل ہے۔ اس بات کی کوئی ضمانت نہیں کہ پرانی انارکلی

ساتھ فضا میں شعلوں کا انعکاس چمکنے لگا۔ اسی دوران میں نے پنیں نکال کر کچھ وقفے کے بعد باقی ماندہ چار دستی بم احاطے میں مختلف سمتوں میں پھینک دیے اور اندر ایک کہرام سا سنائی دینے لگا لیکن میرے لیے وہاں رک کر اس صورتحال کا جائزہ لینے کا موقع نہیں تھا۔ میں پھرتی سے ٹیکسی میں بیٹھا اور ہم وہاں سے روانہ ہو گئے۔

سلطان شاہ شاید عقب نما آئینے میں تعاقب کے امکانی خطرے کا جائزہ لے رہا تھا اور میں گردن گھما کر بار بار پیچھے دیکھ رہا تھا۔ جب ہم خاصی دور نکل آئے اور پیچھے کوئی نمودار نہ ہوا تو سلطان شاہ گہرا سانس لے کر بولا۔ ”مجھے امید نہیں تھی کہ ہم اتنی آسانی کے ساتھ ان کے چنگل سے بچ نکلیں گے۔“

”دیکھا جائے تو ہمارا کام انھوں نے خود ہی آسان کیا ہے۔“

”وہ کیسے؟“ اس نے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

”شاید میری دھمکی کے پیش نظر سیکیورٹی انچارج نے پھاٹک کے باہر اپنے دو آدمی جیپ سمیت تیار رکھے تھے تاکہ وہ کسی بھی مشتبہ گاڑی کو روک سکیں لیکن ان کی بدقسمتی کہ وہ حرکت میں آنے سے پہلے ہی ہمارا نشانہ بن گئے۔ دھماکے کے ساتھ ہی جیپ نے آگ پکڑ لی تھی۔ اس پر قابو پائے بغیر اندر سے باہر نکلنے کا راستہ ملنا محال ہے کیونکہ وہ عین پھاٹک کے آگے کھڑی تھی۔“

”تمہارا اندازہ درست ہے۔“ وہ بولا۔ ”ورنہ اتنی دیر میں وہ تمام متعلقہ گلیوں اور سڑکوں کو گھیر چکے ہوتے۔“

”اور اب سیکیورٹی انچارج کے ساتھ ہی تصور بھی اپنے زخم چاٹ رہا ہوگا۔“

”کاش اس وقت ٹرانسمیٹر ہمارے پاس ہوتا تو ان کی مزاج پرسی میں مزہ آجاتا۔“ اس نے حسرت آمیز لہجے میں کہا۔

”خوب یاد دلایا، وہ تو میرے ساتھ ہی ہے۔“ یہ کہتے ہوئے میں نے ٹرانسمیٹر نکال کر تھیلا خالی کر دیا۔

سوئچ آن کیا تو فوری طور پر سناٹا ہی رہا لیکن چند ثانیوں بعد کالا کا لنگ... یہاں بہت تیزی سے دھواں بھر رہا ہے... کچھ سجھائی نہیں دے رہا، کوئی میری آواز سن رہا ہے تو میری مدد کرے ورنہ میں آگ میں زندہ جل جاؤں گا... اوور!“ اس کی آواز پر خوف اور ہراس کا غلبہ تھا۔ پس منظر میں کچھ شور بھی گونج رہا تھا۔ شاید وہ عمارت کے کسی حصے میں آگ میں گھرا ہوا تھا اور باہر لوگ اس پر قابو پانے کی کوششوں میں مصروف تھے۔

”تم ولد الحرام!“ کالا کالے کے خاموش ہوتے ہی ٹرانسمیٹر پر دوسری بپھری ہوئی آواز ابھری اور میں نے پہچان لیا کہ اس بار بولنے والا سیکیورٹی انچارج تھا۔ ”تو خود اس آپریشن کو... منع کیا ہوا ہے کہ کسی بھی قیمت پر اس فریکوئنسی کو استعمال نہ کرنا... اوور اینڈ آل!“

”سوری، باس، اوور“ دوسری طرف سے بچے کالے کے ساتھ سلسلہ ختم کیے جانے کے اشارے کے باوجود کالا کالا کی نقاہت زدہ آواز ابھری۔ ”اس وقت میرے پاس رابطے کے لیے اس آپریشن کے سوا کچھ نہیں ہے... دھواں... کثیف دھواں بھر رہا ہے... مجھے کچھ نظر نہیں آ رہا... تمہارا آپریشن آن ہے تو خدا کے لیے تم ہی کچھ کرو، اوور!“ اس کی آواز سے ظاہر ہو رہا تھا کہ بڑھتے ہوئے دھوئیں کے اثرات سے اس کی حالت ابتر ہو رہی تھی۔

”اب بچو اس کی تو دھوئیں سے بچانے کے بعد میں اپنے ہاتھ سے گولی مار دوں گا۔“ الیس اوو ا نے سے باہر ہوتا ہوا محسوس ہو رہا تھا۔ ”دو آدمی اندر گھس چکے ہیں ان کا انتظار کرو... اوور اینڈ آل۔“

”فریکوئنسی کا استعمال ممنوع ہے تو الیس اور انا بانا بھی کیوں آن کیے بیٹھا ہے؟“ سلطان شاہ نے مجھ سے سوال کیا۔

”سمجھنے کی بات ہے۔“ میں نے جواب دیا۔ ”اسے معلوم ہے کہ ایک آپریشن ہمارے پاس بھی ہے۔ ہم نے اسے چیلنج کر کے لاشیں کا رنج برشب خون مارا ہے لہٰذا اسے انتظار ہوگا کہ ہم ٹرانسمیٹر پر کب اس سے رابطہ کرتے ہیں۔“

”کالا کالا پر اسے غصہ آنے کی وجہ بھی یہی تھی۔“ سلطان شاہ تفہیمی لہجے میں بولا۔ ”وہ نہیں چاہتا کہ اپنی کامیاب کارروائی کے نتائج سے ہم واقف ہو سکیں اور کالا کالا بول کھولے دے رہا تھا۔“

”میرا تو اندازہ تھا کہ احاطے کی دیوار کے قریب کوئی بھی عمارت نہ ہوگی۔ کچھ جھاڑیاں وغیرہ جلیں گی، دھماکے ہوں گے، دھواں پھیلے گا اور ان کی بدتری کا زخم خالی نہیں جائے گا۔“

”آگ تھی وہ زندوں سے لپٹتا ہے اور انھیں بھسم کر دیتا ہے لیکن باڑوں کی جو بو تھی اسے نظر نہیں آئی جب کہ باقی

کے لیے صحیح معنوں میں جان لیوا ہی ہوتی ہے۔ بات کیوں نہیں کرتے اس سے؟"

"تھوڑی دیر بعد بات کروں گا... اسے جتانا نہیں چاہتا کہ میں کاکا کی زبانی بربادی کی کہانی سن چکا ہوں۔ یہ لوگ بھی عجیب نہیں کہ وہ اسی جرم کی پاداش میں کاکا کو گولی مار دیں... پھر یہ بھی معلوم ہو جائے گا کہ وہ میرے ساتھ تعاون کرتے ہوئے مجھے کوئی اہمیت دینا ہے۔"

وہ خاموش ہو گیا لیکن اسکرین پر ٹیلیفون کے گھٹتے بڑھتے انعکاس میں مجھے اس کے چہرے پر تردد کے آثار نظر آ رہے تھے۔

ریسیور آن رہا لیکن اس پر سکوت طاری تھا۔

تقریباً دس منٹ تک ٹیکسی شہر کی ویران سڑکوں پر بے مقصد چکراتی رہی۔ آخر کار میں نے ان لوگوں کو چھیڑنے کا فیصلہ کر لیا اور ٹرانسمیٹنگ بٹن دبا کر پیغام نشر کرنے لگا۔

"ڈولی ٹو سکائی کنگ۔ ایس او... اوور!"

چند ثانیوں کے توقف کے بعد میں نے پیغام دوبارہ نشر کیا اور جواب میں ایس او کی کسلمند آواز سن کر حیران رہ گیا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے میری کال سے اس کے آرام میں خلل پڑا ہو۔ اس کی آواز میں پریشانی یا اس اعصابی دباؤ کا شائبہ تک نہ تھا جس کا اظہار اس نے کاکا سے بات کرتے ہوئے کیا تھا۔

"مجھے امید تھی کہ تم کال کرو گے!" وہ بول رہا تھا۔ "شاید تم اپنی مجبوری حرکت کے ردعمل کا جائزہ لینا چاہتے ہو تو سنو کہ جیب ضرور تباہ ہو گئی ہے لیکن آدمی صاف بچ گئے۔ غلطی میری تھی کہ تمہیں شعور سا سمجھ بیٹھا تھا۔ میرا خیال تھا کہ تم سامنے سے للکارتے ہوئے آؤ گے لیکن تم تو بے حد بزدل ثابت ہوئے... پچھلی سمت سے پٹاخے تو بچے بھی اندر پھینک سکتے ہیں... اوور!"

"وہ تمہاری پٹاخے تھے!" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔ "جاؤ، سورج طلوع ہونے سے پہلے فرار اختیار کرو، ہم بھی چھپکے بانکے! یہ بہ خوشی کی بات ہے کہ تمہارے آدمی بچ گئے۔ اب ہم الاٹمنٹ کے ایک مکین کی حیثیت سے پولیس کو لانیڈز کالج شناختی والے بے وسیلے دھماکوں کی طرف متوجہ کرنے جا رہا ہوں جس کے اخبارات میں ان کی تفتیش کے نتائج بھی شائع ہو سکیں گے کہ ہمارے ساتھ کہاں دھوکا رہی ہوئی؟ نہیں ان کی قیمت لے کر بھی پٹاخے کیوں پھینکے گئے... اوور!"

"پولیس اندر قدم بھی نہ رکھ سکے گی جس لانیڈز ٹو دبہاں نہیں رہتا لیکن اس کی ساکھ زبردست ہے۔ پولیس کی پشت پناہی سے تم کوئی کامیابی حاصل نہ کر سکو گے... ویسے بھی آپس کے معاملات میں پولیس کو ملوث کرنا بدترین اصول شکنی ہے... اوور!"

میں نے محسوس کیا کہ پولیس کے حوالے پر وہ بوکھلا گیا تھا۔ میں نے فوری طور پر دہی رنگ دبانے کا فیصلہ کر لیا۔

"آپس کے معاملات؟ کہاں کا تعلق اور کیسے معاملات؟ تم تو بلاوجہ ہی پانچویں سوار بن رہے ہو... ہمارا معاملہ تمہارے اسسٹنٹ منیجر سے تھا لیکن تم بلاوجہ اپنی ٹانگ اڑا بیٹھے اور اس قدر سڑھیٹ ہڈی کے بنے ہوئے ہو کہ بے دردی سے ٹھوکریں کھانے کے باوجود ہمسر خود ہی کے دعوے دار بنے ہوئے ہو... جب تک میں تمہارے اسسٹنٹ منیجر سے اپنی ایک ایک پائی وصول نہیں کر لیتا، تمہیں معاف نہیں کروں گا۔ اگر وہ چوروں کی طرح محافظوں کی بھیڑ میں اندر جا چھپا ہے تو میں پولیس کے ہاتھوں ہانک کر اسے باہر نکلواؤں گا اور اس کی کھوپڑی پر اتنے جوتے ماروں گا کہ آئندہ کبھی ادھار میں جوا کھیلنے کے بارے میں سوچ بھی نہ سکے گا... اوور!"

"تم بلاوجہ بات بڑھا رہے ہو!" اس کا لہجہ مصالحانہ ہو گیا۔ "کسی نے ہمارے اسسٹنٹ منیجر کے نام سے تمہیں دھوکا دیا ہے۔ لانیڈز کالج کے ملازمین سخت ضابطوں کے پابند ہیں اور پھر اسسٹنٹ منیجر کے رتبے کا آدمی ایسے چکر میں ملوث ہی نہیں ہو سکتا ورنہ اس کی شاندار نوکری جاتی رہے گی۔ یہاں وہ لاکھوں کے معاملات چٹکیوں میں طے کرتا ہے... اوور!"

"تمہاری یہ تمام لاف و گزاف بے سود ہے۔ میرا تجربہ تو یہ بتاتا ہے کہ لانیڈز کالج جھوٹوں اور چوروں کا مسکن بنا ہوا ہے۔ جبھی لانیڈز کے نام کی آڑ میں تم سب اپنا الو سیدھا کر رہے ہو... اوور!"

"اس بار ایس او کو ٹھٹکنا پڑ گیا۔ "تمہاری اس بات کا جواب یہ ہے کہ جھوٹ ہو یا سچ، میں تمہیں اسی وقت پندرہ ہزار دینے کو تیار ہوں۔ جہاں چاہو ادائیگی کر دی جائے گی!"

"وہ بات پرانی ہو گئی۔ پندرہ ہزار کی واپسی کے لیے کل رات دس بجے تک کا وقت دیا گیا تھا جو گزر گیا!" میں نے اس کے خاموش ہونے پر کہا۔ "شاید تمہیں یاد نہیں، میں نے کہا تھا کہ مہلت گزرنے کے بعد پندرہ لاکھ بھی میرے پندرہ ہزار کا ازالہ نہ کر سکیں گے۔ اب تو سودا ہی کچھ اور ہو گا!"

"آخر تم چاہتے کیا ہو؟" شاید وہ زچ ہو کر بولا تھا۔

"تیس لاکھ کے بارے میں کیا خیال ہے؟" میں نے نرم لہجے میں سوال کیا۔

"تیس لاکھ؟" وہ حیرت سے چیخ پڑا تھا۔ "پندرہ ہزار کے تیس لاکھ چاہئیں تم کو؟"

"پندرہ ہزار کو تو بھول ہی جاؤ، وہ میں نے تمہارے اسسٹنٹ منیجر کو انعام میں معاف کر دیے کیونکہ اسی کی وعدہ خلافی نے مجھے تم لوگوں سے روشناس کرایا ہے اور میرا خیال ہے کہ لائیڈز کالج کی نیک نامی برقرار رکھنے کے لیے تیس لاکھ کی رقم زیادہ نہیں ہے۔"

"لائیڈز کالج کی نیک نامی کو تمہاری کسی تصدیق کی ضرورت نہیں ہے۔" وہ ترش لہجے میں کہہ گیا۔

"تمہاری عقل پر پتھر پڑ گئے ہیں جو ایسی بات کہہ رہے ہو۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "پولیس اور سینٹرل انٹیلی جنس کے علاوہ انٹر سروسز سیکرٹ سروس والے بھی اس آمیزش میں گہری دلچسپی لیں گے جو میرے پاس موجود ہے۔ اب تک تم سے جو گفتگو ہوتی رہی ہے، میں اسے ریکارڈ کرتا رہا ہوں۔ ان کے لیے یہ مواد بھی خاصا اہم ہوگا۔ اس میں یہ نکتہ بھی ہے کہ لائیڈز کالج میں ایک باقاعدہ نجی ٹارچر سیل رہا ہے ایسے کئی سو جو شاید جو انسانی کھوپڑیاں جیسے ... دلچسپ بات یہ ہے کہ تمہارے آمیزش کا واسطہ کار ... سیل طویل ہے۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ تم لاہور کے مضافات میں کارروائی کرتے ہوئے سرحد پار کیے بغیر اپنے غیر ملکی آقاؤں سے پیغام رسانی کر سکتے ہو۔ جنگل سے ان کوئلوں کے خول ملیں گے جو تمہارے آدمیوں نے ... ہم پر برسائی تھیں۔ پھر تم کم از کم دو لاشوں کو چھپانے کے مجرم بھی ہو۔ جنگل میں میرے ہاتھوں تمہارے دو جوان شکار ہو گئے تھے۔ تم نے پولیس یا کسی اور ایجنسی کو اس کی اطلاع دیے بغیر خاموشی سے لاشیں غائب کر دیں۔ یہ سب باتیں نشاندہی کر رہی ہیں کہ لائیڈز کالج میں کوئی غیر قانونی کام ہو رہا ہے اور ان معلومات کے حصول کے جواب میں اپنے حصے کا طلب گار ہوں۔۔۔ اوور!"

"تمہاری کہانی واقعی بہت دلچسپ ہے۔ تم نے واقعات کو یکجا کر کے بعض ایسے نتائج اخذ کیے ہیں جن پر ہماری توجہ نہیں تھی لیکن مجھے افسوس ہے کہ تم اپنی اس ذہنی مشقت کی کوئی قیمت وصول نہ کر سکو گے۔"

"مفت میں ایک معقول رقم ہاتھ آئی کسی کو بری نہیں لگتی ورنہ میں بھی لمبا کھیل کھیلنے کا عادی ہوں۔ یہ نہ سمجھنا کہ میں رقم پر ادھار کھائے بیٹھا ہوں۔۔۔ راضی نہ ہوئے تو پھر قانون

کا جنگل تمہاری ننھی سی دنیا کا سکون غارت کر جائے گا۔"

چند ثانیوں کے لیے لائن پر سکوت چھا گیا پھر اس کی آواز ابھری۔ "تم نے بے سوچے سمجھے منہ کھولا ہے۔۔۔ کسی سے ٹکرانا نہیں۔ ہمیں قانون کا کوئی خوف نہیں کیونکہ ہم کوئی غیر قانونی کام نہیں کرتے لیکن یہ اپنے آدمیوں کی قیمت ہوگی کیونکہ ہم ان واقعات کو بھی لائیڈز نے ... پسند نہیں کریں گے وہ بہت سنکی آدمی ہے۔۔۔ غلطے کی چھٹی کر کے لائیڈز کالج کو خوشی خاصہ بنا۔۔۔"

"میں ضرورت مند نہیں ہوں جو مول تول کروں۔۔۔ مجھے صرف ہاں یا ناں میں جواب چاہیے!"

"پھر مجھے وقت دینا ہوگا، باس سے مشورے کے بعد ہی کوئی جواب دے سکوں گا۔ اوور!" اس بار اس کا لہجہ فکر آمیز تھا۔

"کتنی مہلت چاہیے؟"

"کم از کم چار دن۔"

"میں دو دن سے زیادہ وقت نہیں دے سکتا۔" میں نے سخت لہجے میں کہا۔ "اور یہ بھی بتا دوں کہ میرے ساتھ کوئی چال چلنے کی کوشش کی تو انجام تباہی کے سوا کچھ نہ ہوگا۔ دو دن میں تمہیں سنبھالنے کی اجازت دے رہا ہوں۔ ان دو دنوں میں میرے مسلح آدمی لائیڈز کالج کے مقابل والے جنگل میں موجود رہیں گے۔ اگر تمہارے آدمیوں نے وہاں گھس کر گولیوں کے خالی خول سمیٹنے کی کوشش کی تو بے دریغ مار دیے جائیں گے۔ اوور!"

"کیا تم اب بھی اپنی پرانی کہانی پر مصر ہو؟"

"کون سی پرانی کہانی؟" میں نے انجان بن کر سوال کیا۔

"ہمارے اسسٹنٹ منیجر کے پندرہ ہزار روپے۔" بالآخر اس نے یاد دلایا۔

"وہی تو بنیاد ہے سارے قضیے کی۔" میں نے ... لہجے میں کہا۔ "ورنہ مجھے بالکل کسی نے تو نہیں کہا تھا کہ میں لائیڈز کالج کے کاموں کی ٹوہ شروع کر دیتا۔۔۔ اصل میں مجھے اس کی تلاش تھی لیکن اب وہ پس منظر میں چلا گیا ہے۔۔۔ اوور!"

"تو یہ بات طے ہے کہ اس دو دن کے عرصے میں تم کوئی کارروائی کرو گے نہ پولیس سے رجوع کرو گے؟" اس نے طلب لہجے میں سوال کیا۔

"اس کا انحصار میری شرائط کی پابندی پر ہے۔" میں نے اس کی کمزوری بھانپتے ہوئے سخت لہجے میں کہا۔ "آدمی جنگل میں گھسے تو زندہ باہر نکل جائے گا؟"

"تم بچوں جیسی بات کر رہے ہو۔۔۔ خول سمیٹنے سے زیادہ

"ہم یہاں سے بالکل ہی ناکام نہیں لوٹ رہے ہیں۔"
"مجبوراً ناکامی تو کسی بھی طرح نہیں ہوئی۔" اس نے کہا۔
"منصوبہ بندی کا میابی یہ ہوئی ہے کہ اب تم تصویر کے ٹھکانے سے
بلکہ چیچو اس سے براہ راست بات کر چکے ہو۔ اب یہ الگ بات
ہے کہ وہ غلط بازی کر گیا ہے۔ شاید وہ اندازہ کر چکا ہے کہ تم
ہاتھ سے ہاتھ نہ ڈال سکے گا پھر اب تک کے تمام نقصانات
ہمارے سامنے ہیں۔"
"شاید وہ کوئی بڑا فیصلہ بھی آزادانہ طور پر نہیں کر سکتا۔
اب تک وہ ایک مطلق العنان سربراہ نظر آتا تھا لیکن اس بار
بڑی واضح تبدیلی ہو چکی ہے اور شاید یہی سب سے بڑی کامیابی
ہے۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔
"یعنی وہ بھی کسی کو جواب دہ ہے؟" سلطان شاہ نے
حیرت سے پوچھا۔
"میرا اندازہ یہی ہے۔" میں نے کہا۔ "سارا کھیل وہی چلا
رہا ہے جو لالا ئیڈرز کا حقیقی مالک ہے۔"
اس کے استفسار پر میں نے اختصار سے کام لیتے ہوئے
اسے اپنے نقطہ نظر سے آگاہ کر دیا۔ اسی ضمن میں مجھے وِلا ٹیڈ
اور اپنے غیر ملکی سفر کا ذکر بھی کرنا پڑا اور اس کی آنکھیں حیرت سے
کشادہ ہو گئیں۔
"تو کیا الیس نے عمارت کے مطالبے پر اسی
لیے دونوں کی سلامتی مانگی ہے کہ اس میں ان میں جمی لالا ئیڈ..."
شاید یہی اہم بات تھا اس نے عمارت کے مالک کا۔" وہ لفظ بغیر
کہے خاموش ہوا اور میرے سر کا تائیدی اشارہ پا کر بات
جاری رکھتے ہوئے بولا: "جمی سے رابطہ قائم کر کے یہ بات
لے سکتے ہو؟"
"الیس اور کو تو شاید علم بھی نہ رہا ہو کہ جمی لالا ئیڈ اس کھیل میں
ملوث ہے مجھے تو محض اس لیے شبہ ہوا کہ میں وِلا ٹیڈ کے ساتھ
کچھ وقت گزار چکا ہوں۔"
"ہو سکتا ہے کہ وہ جمی لالا ئیڈ کی بیٹی یا بیوی ہو۔"
"ضروری نہیں کہ کوئی اتنا قریبی رشتہ ہو۔ ہو سکتا ہے کہ
جمی کسی گروہ کے آدمیوں میں اپنی شناخت کے لیے لا تعداد
کام کرتی ہو اور پاکستان سے باہر تنظیم کے مفادات کے
لیے کام کرتی ہو۔"
"لیکن یہ تو بتاؤ کہ وہ تم سے سرونٹ کی خریداری کا
سوال کیوں کرتا تھا؟" اس نے چونک کر سوال کیا۔ "اگر وہ ان کی
تنظیم ہے تو سودے بازی کی کیا ضرورت تھی۔ یہاں سے
سب کچھ مال بھیجا جا سکتا تھا۔ نقلی ادھر سے ہو یا ادھر
سے جانا۔ ایک ہی جیب میں ہے تو پھر اتنے طویل طریقہ کار کی
کیا ضرورت تھی؟"
"شدید ضرورت تھی۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے
کہا۔ "تم یہ کیوں بھول رہے ہو کہ اس تنظیم میں راز داری کی اہمیت
سب سے زیادہ ہے۔ جو جس کو جواب دہ ہے بس اسی کو جانتا ہے۔
اسے آگے پیچھے کی کچھ خبر نہیں ہوتی۔ جو شخص نچلی سطح پر اتنی احتیاط
کا عادی ہو وہ اپنے بارے میں یہ بے پروائی کیسے برت سکتا ہے۔
وہ اپنے بین الاقوامی مفادات سے اپنے مقامی کارندوں کو
با خبر کیوں کرے گا؟ اگر ایشلے ہاؤزر بھی اسی کی فرم ہے تو باقاعدہ
سودے بازی کیے بغیر مال بھیجنے کی صورت میں جو شخص بھی
اسے لوٹ ہے اسے علم ہو جاتا کہ ایشلے ہاؤزر کا تنظیم سے تعلق
ہے اور کسی وقت مقامی تنظیم گردش میں آتی تو لامحالہ ایشلے
ہاؤزر بھی زد میں آ جاتی پھر شاید وہاں سے دوسرے بین الاقوامی
ٹھکانے بھی نظر میں آ جاتے۔"
"بات سمجھ میں آ رہی ہے۔" وہ پُر خیال لہجے میں بولا۔
"یہ تو مختلف ملکوں میں پھیلا ہوا کوئی بین الاقوامی گروہ معلوم
ہوتا ہے جو ہر ملک میں بظاہر خود مختار ہے لیکن ہر ایک کی باگ
جمی لالا ئیڈ کے ہاتھ میں ہے اور وہی ان کے درمیان رابطے کا
واحد ذریعہ ہے۔"
"یہ لوگ تو پھر بھی غیر قانونی کام کر رہے ہیں اس لیے
ان کے طریقے پیچیدہ اور مشکوک ہونے لازمی ہیں لیکن تم قانونی
کاروبار کرنے والی ملٹی نیشنل کمپنیوں کا طریقہ کار دیکھو تو اس سے
زیادہ پُراسرار نظر آئے گا۔ بڑے بڑے گروپ سیکڑوں بڑی
اور چھوٹی کمپنیوں کے مالک ہوتے ہیں اور اپنے حلقے سے باہر
کسی کو حقیقی ملکیت کا علم نہیں ہونے دیتے حتیٰ کہ ان کمپنیوں کے
اصل مالک میں ایک دوسرے کے خلاف رقابت کے جذبے سے
کام کرتے ہیں۔ ایک دوسرے کی بیخ کنی پر تلے رہتے ہیں۔ آپس
کے سودوں میں مالکان کے اشارے پر کہیں ایک کا مال سو میں
بیچا جاتا ہے اور کہیں دس کا ایک میں۔ اس سارے جوڑ توڑ کا
مطلب صرف یہ ہوتا ہے کہ مختلف ناموں کے باوجود عالمی منڈی
میں خفیہ اجارہ داریاں قائم کر لی جائیں جنھیں کوئی قانون بھی چیلنج
نہیں کر سکتا۔"
"یہ سب بہت مدھم اور میری عقل سے باہر کی باتیں ہیں۔
خلاصہ تو پھر بھی یہی ہوا نا کہ نصر اللہ اور توقیر کا صفایا ہونے کے بعد
تنظیم ختم ہو جائے گی۔"
"ہمیں تو نہیں ہو گا۔" میں نے وضاحت کی۔ "اگر سارے
منصوبہ بندی توقیر یا نصیر کی ہوتی تو ان کے بعد تنظیم کا شیرازہ

سلطان شاہ نے بھی میرے اس خیال کی تائید کی اور ہم دونوں ائیرپورٹ سے سیدھے غزالہ کے گھر جا پہنچے۔ کرنل نیازی سامنے آیا تو اس کا چہرہ فرطِ غم سے تنا ہوا تھا اور آنکھوں میں خوف اور ویرانی ثبت ہوئی تھی۔ نہ اس نے بات کھولی، نہ ہم دونوں ہی اس سے کچھ کہہ سکے اور یوں خاموشی کے ساتھ ڈرائنگ روم میں جا پہنچے جہاں شمع..... نڈھال سی ایک صوفے پر اداس بیٹھی ہوئی تھی۔

مجھے دیکھتے ہی اس کی ضبط کی طنابیں کشادہ ہوگئیں، لبوں کے گوشے کپکپائے اور بے اختیار وہ دونوں ہاتھوں میں اپنا چہرہ چھپا کر رو پڑی۔ "میری بچی..... شمع بیٹے! میری بچی مجھے چھوڑ..... وہ کہاں چلی گئی؟ کہاں چلی گئی؟ وہ تو کبھی اجازت لیے بغیر گھر سے کالج بھی نہیں جاتی تھی..... ہم کہاں جائیں؟ کہاں تلاش کریں اسے؟"

"رونے سے کچھ حاصل نہ ہوگا شمع!" کرنل نے بھرائی ہوئی آواز میں بیوی کو دلاسا دیتے ہوئے کہا۔ "وہ مجھے بھی اتنی ہی عزیز تھی لیکن دیکھو کیا میں رو رہا ہوں؟"

وہ جھوٹ بول رہا تھا۔ اس کی آواز گلوگیر تھی، آنکھوں سے موتی ٹپک رہے تھے۔ یہ اور بات تھی کہ وہ آواز سے نہیں، دل کی گہرائیوں سے رو رہا تھا۔

تھوڑی دیر بعد جذباتی فضا قدرے سازگار ہوئی تو کرنل کی زبانی مجھے پورے واقعے کا علم ہوا۔

اس کی کسی قریبی سہیلی کی شادی تھی اس سلسلے میں پچھلے دنوں دو مرتبہ اس کے پاس فون بھی آیا اور وہ اپنے باپ کی اجازت سے اپنی سہیلی کی شادی کی تیاریوں میں ہاتھ بٹانے چلی گئی البتہ اس نے یہ احتیاط کی تھی کہ گھر سے جاتے ہوئے اپنی ماں کا برقع اوڑھ لیا تھا تاکہ بآسانی پہچانی نہ جاسکے۔

پچھلی شام کرنل کے مجھ سے ٹیلی فون پر رابطے کے بعد جب بارہ بج گئے اور غزالہ واپس گھر نہ پہنچی تو کرنل نے غزالہ کی سہیلی کے گھر فون کیا۔ وہاں سے معلوم ہوا کہ غزالہ سرے سے وہاں پہنچی ہی نہیں تھی۔ یہ اطلاع پاتے ہی صدمے سے کرنل کی حالت ابتر ہوگئی۔ جب وہ کچھ سنبھلا تو اس کے پاس سوا کوئی چارہ نہیں تھا لہٰذا مجبوری کی حالت میں اس نے تھانے میں رپورٹ درج کرا دی۔

واردات سنگین تھی لہٰذا تھانے سے فوراً ہی ایک افسر آسامی گھر پہنچا۔ کرنل کے بقول اس کی تفتیش کا انداز جارحانہ بلکہ ایک حد تک ہتک آمیز تھا۔ اسی وقت تک اس نے تھانے کے روزنامچے میں غزالہ کی گمشدگی کا اندراج نہیں کیا تھا اور مصر تھا کہ اگر اغوا کی رپورٹ درج کرائی ہے تو ایسے دو ایسے نام بھی رپورٹ میں شامل ہونے چاہئیں جن پر اغوا میں ملوث ہونے کا شبہ ہو اور اگر کسی پر شبہ نہیں ہے تو اغوا کے بجائے گھر سے فرار کی رپورٹ درج کرائی جائے۔

اس ضمن میں تفتیشی افسر کا سارا زور اسی ایک نکتے پر تھا کہ غزالہ کا میل جول کن مردوں سے تھا۔ ہم جماعتوں میں کس سے اس کی بے تکلفی تھی؟ شادی اور منگنی کے سوال کو کرنل نے صفائی سے اڑا دیا کیونکہ غزالہ کی مجھ سے نسبت کا اقرار کرنے کے بعد اسے میرے بارے میں بھی بہت کچھ بتانا پڑتا جبکہ وہ گریز کرنا چاہ رہا تھا۔

"آپ فکرمند نہ ہوں! میں اپنے طور پر اسے تلاش کراؤں گا۔ شہر میں میرے بھی کچھ وسائل ہیں۔ اب ان سے کام لینے کا وقت آگیا ہے!" میں نے پوری کہانی سننے کے بعد کہا۔

"لیکن کب؟" کرنل کرب ناک آواز میں بولا۔ "میرے لیے تو ایک ایک لمحہ بھاری گزر رہا ہے..... اس کی گمشدگی کے بعد مجھے احساس ہو رہا ہے کہ اس دور میں انسان صفت لوگوں کے درمیان ایک بیٹی کا باپ ہونا کتنا بڑا عذاب ہے۔"

میں جھرجھری لے کر رہ گیا۔ "اس قدر مایوسی بھی اچھی نہیں۔ میں اپنی مہم کا آغاز اسی وقت کر رہا ہوں!"

شمع کی آنسوؤں سے جھلملاتی ہوئی آنکھوں میں امید کی چمک نمودار ہوگئی اور وہ بھرائی ہوئی آواز میں بولی: "تم ہی کچھ کر سکو گے بیٹا! یہ تو اس حادثے پر اپنی رہی سہی ہمت بھی ہار بیٹھے ہیں۔"

میں وہاں سے اٹھ کر فون کے قریب جا بیٹھا۔ کرنل نے عقلمندی کا مظاہرہ کیا اور اپنی بیوی کو وہاں سے اٹھا لے گیا۔

میں نے جہانگیر کا نمبر ملایا تو دوسری گھنٹی پر دوسری طرف سے ریسیور اٹھا لیا گیا اور میرے کانوں میں جہانگیر کی بیوی سلمیٰ کی خوابناک آواز آئی۔ "میں ذیشان بول رہا ہوں، جہانگیر کہاں ہے؟" میں نے نرم اور سنجیدہ لہجے میں کہا۔

"اوہ ذیشی!" مجھے پہچانتے ہی اس کی آواز سے نیند کے اثرات فوراً کافور ہوگئے۔ "کہاں غائب ہیں آپ اتنے دن سے؟" وہ حسبِ معمول میرے سوال کا جواب دینے کے بجائے میری ذات میں الجھ گئی۔

"اسی شہر میں ہوں۔ کئی بار فون کیا لیکن تم گھر پر ہوتی ہی نہیں ہو..... ذرا جہانگیر سے میری بات کراؤ، بہت ضروری کام ہے۔"

"لیکن مجھے کسی نے نہیں بتایا کہ تم فون کرتے رہے

ہونٹ رہے" نکلتا شستہ لہجے میں بولی اور میں حیران رہ گیا کہ جہانگیر اس معنی خیز لب و لہجے کو کیسے نظرانداز کر سکے گا۔

"بتاؤ کون ہے؟ تم نہیں شخص تو جہانگیر سے گپ شپ کر لی اور اب اس کو فون کیا تو تم سے گپ شپ کرنا پڑ رہی ہے۔"

"وہ اپنی خواب گاہ میں پڑے ہوں گے۔" اس نے بے پروایانہ لہجے میں کہا۔ "کیا یہ ممکن نہیں کہ تھوڑی دیر کے لیے تم انھیں بھول کر مجھ ہی سے باتیں کرتے رہو... تم سے بات کر کے میرے دل کا غبار ہلکا ہو جاتا ہے ورنہ اس شہر میں تو تمہارے دوست کی وجہ سے مجھے وحشت ہو جاتی ہے۔"

"میں پھر فون کر لوں گا۔" میں نے خوشامدانہ لہجے میں کہا۔ "اس وقت ایک ضروری بات کرنی ہے... آج کل تم دونوں علیحدہ کمروں میں کیوں رہ رہے ہو؟"

"بس اسی سے اندازہ لگا لو کہ بات کس قدر سنگین ہو گئی۔"

"اس کے کمرے میں فون نہیں ہے کیا؟"

"ہے بھی تو کیا فرق پڑتا ہے۔" ریسیور پر اس کی تلخ آواز ابھری۔ "جو شخص صبح سے کھوپڑی تک وہسکی میں غرق ہو کر سو رہا ہو اسے فون کی گھنٹی تو کیا، توپ کا دھماکا بھی نہیں اٹھا سکتا۔ تم لائن ہولڈ کرو، میں کسی ملازم کے ہاتھ فون ان کے کمرے میں بھجوا کر انھیں اٹھواتی ہوں۔ ہوش میں ہوئے تو بات کر لینا... لیکن میں کل تمہارے فون کا انتظار کروں گی۔"

لائن پر سناٹا چھا گیا۔ خاصے طویل سکوت کے بعد نیند اور نشے سے لڑکھڑاتی ہوئی جہانگیر کی آواز سنائی دی۔

"میں ڈینی بول رہا ہوں... کیا تم اس وقت بات کرنے کے قابل ہو؟"

"ڈینی!... آہا... میرے دوست۔" اس کی آواز سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس وقت وہ بری طرح نشے میں تھا۔ "میں تو بہت قابل ہوں۔ صرف سات جماعت پڑھا ہوا ہوں اور تو... میرے دوست بن کر میری قابلیت پوچھ رہے ہو؟"

"تمہاری بیوی کہاں ہے؟" میں نے غصے میں اپنا نچلا ہونٹ کاٹتے ہوئے اس کی دماغی کیفیت آزمانے کے لیے پوچھا۔

"ہوگی کہیں پڑی ہوئی... اس سے کیا لینا ہے تمہیں؟"

وہ بہکا ہوا ضرور تھا لیکن کھوپڑی سے بالکل ہی باہر نہیں تھا۔ میں نے سخت الفاظ میں اپنا سوال مرتب کیا اور پوچھا۔ "پچھلے چند گھنٹوں میں تم نے اسے فون کر کے کیا کام سرانجام دیا ہے۔ میں پوچھ..."

جواب میں اس نے اسے شو کر کے ایک گندی سی گالی دی پھر بولا۔ "وہ بُرا یا بھلا جو کچھ بھی ہے میرا ہے اور اس کا معاملہ ہے۔ تم کون ہوتے ہو اس بارے میں پوچھ گچھ کرنے والے؟"

"دوستانے ہی جذبے سے پوچھ رہا ہوں۔"

اس نے بھنّاتے ہوئے لہجے میں درمیان سے میری بات کاٹ دی۔ "زیادہ خیر خواہی جتانے کی کوشش مت کرو۔ میں اپنا برا بھلا خود سمجھتا ہوں۔ اپنا مطلب بتاؤ۔ اتنی رات گئے میری نیند کیوں خراب کی ہے؟"

نشے کی جھونک میں وہ آپے سے باہر ہو گیا تھا لہٰذا اس سے مزید بات کرنا بیکار تھی۔ "اس وقت تمہیں چڑھی ہوئی ہے۔ نشہ اترے گا تو صبح بات کروں گا۔" یہ کہتے ہوئے میں نے سلسلہ منقطع کر دیا۔

"اسے کیوں فون کیا تھا؟" سلطان شاہ نے فوراً ہی سوال داغ دیا۔

"شہزاد سے کسی کو کوئی پرخاش نہیں تھی۔ اسے اس کے ہی کسی ہرکارے نے اغوا کیا ہے۔ میرا خیال تھا کہ شاید جہانگیر کو اس بارے میں کچھ علم ہو اور اس سے مجھے کوئی سراغ مل سکے لیکن وہ اس وقت نشے میں بدحال ہو رہا ہے۔"

"اور زخشی کے بارے میں کیا خیال ہے؟"

"اب اسی کی طرف جاؤں گا۔" میں نے فیصلہ کن لہجے میں کہا۔ "وہ بہت مکار عورت ہے، فون پر ٹال دے گی۔ روبرو بات ہوگی تو وہ مجھ سے کچھ نہ چھپا سکے گی۔"

میں وہاں بیٹھا اس سے باتیں کرتا رہا۔ اسی اثنا میں کرنل فہیم کو اس کی خوابگاہ میں چھوڑ کر واپس آ گیا۔ میں نے اسے اپنے جانے کے بارے میں بتایا تو وہ بھی ساتھ چلنے پر مصر ہو گیا لیکن میں کسی نہ کسی طرح اسے ٹالنے میں کامیاب ہو گیا۔ پھر اپنے سوٹ کیس سے ایک بے آواز پستول اور کچھ فالتو راؤنڈ لے کر وہاں سے زخشی کے گھر کے لیے روانہ ہو گیا۔

✸

اسٹون ہاؤس ایک وسیع و عریض عمارت تھی اور اس اعتبار سے شاید منحوس بھی کہ اسے اپنی چہیتی بیوی کے نام پر خریدنے کے چند ہی روز بعد قاسم اسے آباد کرنے کی آرزو دل میں لیے جہنم واصل ہو گیا۔

جہاں تک مجھے علم تھا زخشی اس عمارت کے ایک حصے میں تنہا رہتی تھی۔ اب مجھے امید نہیں تھی کہ وہ اتنی رات گئے اپنے پھاٹک پر ابھرنے والی کسی اجنبی دستک کا جواب دے گی لیکن مجھے یہ دیکھ کر حیرت ہوئی کہ دوسری ہی دستک پر دروازہ کھولا

ملا تھا اور ایک ادھیڑ عمر لیکن توانا شخص گیٹ لیمپ کی روشنی میں میرا جائزہ لینے لگا۔ اس کی آنکھوں میں نیند کے آثار باقی تھے لیکن ایک اجنبی کو اپنے مدمقابل پاکر وہ پوری طرح مستعد اور چوکنا نظر آرہا تھا۔

"مجھے مس رخشی سے ملنا ہے۔ میرا نام وثیق ہے۔" میں نے نرم لہجے میں کہا۔

میرا نام سن کر اس شخص کی آنکھوں میں چمک سی لہرائی اور یکایک مجھ پر چودہ طبق روشن ہوگئے کیونکہ اس نے غیر متوقع طور پر کسی وحشی سانڈ کی طرح سر جھکا کر پوری قوت سے میرے سینے پر ٹکر رسید کی تھی اور میں سنبھلنے کی ہر کوشش میں ناکام ہو کر لڑکھڑاتا ہوا پیچھے گر گیا۔ اس شخص نے مہلت دیے بغیر پھرتی کے ساتھ میری پنڈلیاں پکڑ کر مجھے اندر گھسیٹ لیا۔

میں نے پوری قوت سے فضا میں ٹانگیں چلائیں اور اس کی گرفت سے چھٹکارا حاصل کرنے میں کامیاب ہوگیا۔ پھر جونہی لوٹ لگا کر فرش سے اٹھا تو اس کے ہاتھ میں لمبے پھل والا ایک چاقو چمکتا ہوا نظر آیا۔ اس وقت اس ادھیڑ عمر آدمی کا چہرہ بالکل ہی بدل کر رہ گیا تھا۔ آنکھوں میں خون کی پیاس اتر آئی تھی اور وہ داہنے ہاتھ میں کسی پیشہ ور مشاق قاتل کی طرح چاقو تول رہا تھا۔

وہ انہماک اور توجہ کی جنگ تھی جس میں ایک لمحے کے لیے بھی اس کے چاقو والے ہاتھ سے نگاہ ہٹتا تو وہ پھل میرے بدن میں اتر جاتا۔ میں نے اپنی جیب سے بے آواز پستول نکالنے کا ارادہ عارضی طور پر ملتوی کردیا اور اس کے حملے کے انتظار میں اپنی جگہ تبدیل کرنے لگا۔ اس نے کئی بار فضا میں چاقو میری طرف لہرا کر جھکائیاں دیں لیکن میں نے اس کا مدعا سمجھتے ہوئے ہر بار مختلف ردعمل کا مظاہرہ کیا اگر اسے میرے کسی مخصوص ردعمل کا اندازہ ہو جاتا تو وہ اسی پہلو کو دبا کر مجھ پر کامیاب وار کرنے کی کوشش کرتا لیکن میں نے اس کا وہ آزمائشی حربہ بھی ناکام بنا دیا۔

اس وقت مجھے شدید حیرت ہو رہی تھی کہ بظاہر سیدھا اور بے ضرر نظر آنے والا وہ شخص کس قدر خطرناک ثابت ہوا تھا۔ نہ جانے رخشی اسے کہاں سے پکڑ لائی تھی اور یہ کہ اسے مجھ سے کیا پرخاش تھی جو وہ میرا نام سنتے ہی لڑنے مرنے پر اتر آیا تھا۔

میرے لیے وہ شخص قطعی اجنبی تھا پھر بھی ہو سکتا تھا رخشی نے اسے ملازم رکھتے ہوئے میرے بارے میں کچھ مخصوص ہدایات دے رکھی ہوں اور وہ ان ہی پر عمل کرنے کی کوشش کررہا ہو۔

رخشی سے میری آخری ملاقات بہت خوشگوار اور دوستانہ فضا میں ہوئی تھی اور ایسی کوئی وجہ نظر نہیں آتی تھی کہ اس کے بعد وہ اچانک ہی میرے خلاف ہوگئی ہو بجز اس کے کہ غزالہ اور اس نے ہاتھ ملا لیا ہو اور اب میری طرف سے کسی انتقامی کارروائی سے خائف ہو کر اس نے مجھ سے دور رہنے کا فیصلہ کرلیا ہے۔

رخشی کے بارے میں وہ خیال بہت اشتعال انگیز تھا۔ میرے جی میں آیا کہ جیب سے پستول نکال کر اس شخص کا خاتمہ کردوں لیکن یہ امر مانع رہا کہ ہاتھ جیب میں ہوا تو میں پوری طرح مدافعت نہ کرسکوں گا۔

آخرکار ادھیڑ عمر کو شاید وہ موقع نظر آ ہی گیا جس کا وہ متلاشی تھا۔ وہ کسی چھلاوے کی طرح اپنی جگہ سے اچھلا اور تیر کی طرح میرے اوپر آیا تھا۔ میں نے پھرتی کے ساتھ اپنے بدن کو بائیں طرف جھکائی دی اور اس کی داہنی کلائی اپنے جسم سے دور ہی گرفت میں لینے میں کامیاب ہوگیا پھر میں نے تیزی کے ساتھ اپنا ہاتھ اوپر اٹھا کر بدن کو ایک چکر دیا اس کی کلائی مڑ گئی۔ میں نے اس پر مزید زور ڈالا اور وہ کراہتا ہوا نیچے جھکتا چلا گیا۔ میں نے اس کے ہاتھ سے چاقو چھین کر پوری قوت سے اس کے پیٹ میں ٹھوکر رسید کی اور وہ دونوں ہاتھوں سے اپنا پیٹ تھام کر غراتا ہوا پیچھے الٹ گیا۔

اس بار میری باری تھی لہٰذا اس کے سنبھلنے سے پہلے میں نے اپنی جیب سے پستول نکال لیا اور اس کی طرف لپکا۔ اس نے شاید پستول کی جھلک دیکھ لی تھی کیونکہ وہ وہیں پڑے پڑے کسی بے آب مچھلی کی طرح تڑپا اور پھر جونک کی طرح میری پنڈلیوں سے لپٹ گیا۔ بظاہر وہ ادھیڑ عمر تھا لیکن بے پناہ جسمانی طاقت کا مالک تھا۔ میں نے محسوس کیا کہ اگر میں نے فوری کارروائی نہ کی تو وہ میری پنڈلیوں پر دباؤ بڑھا کر مجھے نیچے گرا دے گا۔

میں نے اطمینان سے نال سیدھی کی اور اس کے داہنے شانے میں پگھلا ہوا سیسہ اتار دیا۔ وہ ایک کربناک چیخ مار کر اچھلا اور میں اس کی گرفت سے آزاد ہوگیا۔ اس پر نگاہ رکھتے ہوئے میں نے بڑھ کر کھلا ہوا دروازہ بند کردیا تاکہ کسی کی اتفاقی دخل اندازی کا امکان نہ رہے۔ وہ علاقہ زیادہ آباد نہیں تھا لیکن مجھے ڈر تھا کہ کہیں اس کی چیخ کسی کو متوجہ کرنے کا سبب نہ بن جائے۔

"اداکاری ختم کرو اور اپنے قدموں پر کھڑے ہو جاؤ۔"

میں نے غراتے ہوئے اسے حکم دیا۔

اس نے سر اٹھا کر مجھے تحقیر آمیز نگاہوں سے گھورا، ایک لمحے کے لیے یوں محسوس ہوا جیسے وہ ہتھیلیوں اور پنجوں کے بل فرش سے اٹھنے کی کوشش کر رہا ہے لیکن وہ بہت ہی ڈھیٹ اور بے خوف ثابت ہوا اور۔۔۔ اچھل کر دوبارہ مجھ پر آ پڑا۔

میری نیت اسے کچھ دیر زندہ رکھ کر باز پرس کرنے کی تھی لیکن اسے مسلسل مزاحمت پر آمادہ پا کر مجھے اپنی گلوخلاصی کی فکر لاحق ہو گئی اور میں نے پستول کی نال اس کی بائیں پسلیوں میں اتار کر ٹریگر دبا دیا۔ اس کے جسم کو ایک شدید جھٹکا لگا اور وہ میرے بدن پر اپنی گرفت کھو بیٹھا۔ اس بار وہ کسی کٹے ہوئے شہتیر کی طرح پُرشور آواز کے ساتھ فرش پر گرا تھا۔

جلد ہی اس نے میری نگاہوں کے سامنے تڑپ تڑپ کر دم توڑ دیا اور میں گیٹ لیمپس کی ناکافی روشنی میں اس کی تلاشی لینے کی نیت سے اس پر جھک گیا۔

"ختم کرو یہ کھیل، اس کے پاس کچھ نہیں ملے گا۔" اچانک کسی سمت سے ایک نسوانی آواز آئی اور میں بوکھلا کر چاروں طرف دیکھنے لگا لیکن وہاں کوئی نظر نہ آیا۔ اسی لمحے ترنم ریز ہنسی کے ساتھ دوبارہ آواز ابھری۔ "تم نہیں دیکھ سکو گے میں ادھر تاریک راہداری میں ہوں۔" میں نے اب بار رخشی کی آواز صاف پہچان لی، وہ سرگوشیانہ لہجے میں کہہ رہی تھی۔ "اسے گھسیٹ کر مالتی کی جھاڑیوں کے پیچھے ڈال دو اور بے دھڑک میری طرف چلے آؤ میں باہر روشنی نہیں کرنا چاہتی۔"

وہ ہمیشہ ہی میرے لیے ناقابل فہم ثابت ہوتی رہی تھی۔ پہلے اس کے دربان نے میرا نام سنتے ہی مجھ پر قاتلانہ حملہ کیا اور جب میں نے اسے زیر کر کے موت کے گھاٹ اتار دیا تو وہ الٹا مجھے اپنی طرف بلا رہی تھی جیسے اندھیرے میں چھپی شروع سے سارا کھیل دیکھتی رہی ہو۔

"میں مُردے نہیں ڈھوتا۔" میں نے جھلائے ہوئے لہجے میں کہا۔ "ادھر روشنی نہیں کرنا چاہتیں تو باہر کھلے آسمان کے نیچے آ کر بات کرو۔ میں جاننا چاہتا ہوں کہ میرے ساتھ یہ سب کیا ہو رہا ہے؟"

"بچ بچ۔۔۔" اس کی استہزائیہ آواز ابھری۔ "احمق نہ بنو جو کہہ رہی ہوں اس پر عمل کرو۔ ہو سکتا ہے کہ اس وقت باہر کوئی اور بھی موجود ہو۔ میں اس کی نگاہوں میں نہیں آنا چاہتی۔"

میں نے بیزاری کے عالم میں مرنے والے کا ہاتھ تھاما اور اسے زمین پر ہی گھسیٹتا ہوا مالتی کی جھاڑیوں تک لے گیا پھر بے دردی کے ساتھ اسے اٹھا کر دوسری طرف کچی زمین پر لڑھکا دیا۔

میں ہاتھ جھاڑتا ہوا اندھیرے میں پہنچا تو مجھے اپنے قریب ہی رخشی کی آواز سنائی دی۔ "میرے پیچھے چلے آؤ۔ اس نے وہی کیا جس کی مجھے امید تھی۔ اگر وہ تم پر قابو پا لیتا تو مجھے ہی اندھیرے میں سے اس پر گولی چلانا پڑتی۔"

"تم روز بروز پیچیدہ ہوتی جا رہی ہو۔" میں نے اس کے قدموں کی آواز پر اندھیرے میں آگے بڑھتے ہوئے کہا۔ "پہلے اپنے آدمی سے قاتلانہ حملہ کرا کے خاموشی سے تماشا دیکھتی رہیں اور جب میں نے اسے زیر کر لیا تو اب ہمدردی جتا رہی ہو۔ کچھ سمجھ میں نہیں آتا کہ تمہیں اپنا دوست سمجھوں یا دشمن۔ پل پل میں رنگ بدلنے لگی ہو۔"

اندھیرے میں اس کی مختصر سی ہنسی ابھر کر رہ گئی۔

ایک موڑ گھوم کر ہم روشن کمرے کے سامنے پہنچ گئے۔ یہ وہی جگہ تھی جہاں میں پہلے اس سے مل چکا تھا۔ رخشی خوابگاہ میں داخل ہو کر وہ میری طرف گھومی تو اس کے ہاتھ میں ریوالور موجود تھا جس کی نال جھکی ہوئی تھی۔

"اب پوچھو کیا پوچھ رہے تھے تم؟" اس نے ایک صوفے پر بیٹھتے ہوئے کہا۔ "دوست نہ سمجھتی تو تم مجھ سے ملنے یہاں کیوں آتے اور اگر میں تمہیں دشمن سمجھتی تو اپنے آدمی کو تمہارے ہاتھوں یوں آسانی سے کیوں مرنے دیتی؟"

"پھر وہ میرا نام سنتے ہی مجھ پر کیوں ٹوٹ پڑا تھا؟"

"اوہ! تو تم نام بتا بیٹھے تھے اسے اپنا۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولی۔ "یہی تو میں سوچ رہی تھی کہ وہ اچانک تم سے کیوں بگڑ گیا تھا۔ جب دوسری دستک ہونے تک میں دروازے پر پہنچ گئی تھی اور میں نے شروع سے آخر تک ساری کارروائی دیکھی تھی۔"

"میں تمہاری وضاحت کا منتظر ہوں۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔

"میں تمہارے سامنے کسی وضاحت کی پابند تو نہیں ہوں لیکن پھر بھی بتاتی چلوں کہ مرنے والا میرا آدمی نہیں تھا۔ مجھے اوپر سے ہدایت ملی تھی کہ آج کل آدمیوں کی کمی ہے لہٰذا نام کے کارکنوں کو سمیٹنے کی کوشش کروں خاص طور پر ان کو اپنے قریب رکھنے کی کوشش کروں۔ پھر دو دن پہلے یہ شخص ان کا نام لے کر یہاں آ پہنچا۔ مجھے حیرت تھی کہ اسے یہ ٹھکانا کیسے معلوم ہوا لیکن میں ان لوگوں کے طریقۂ کار سے واقف تھی۔ انہوں نے میری نگرانی کے لیے یہاں تک اس کی رہنمائی کی ہو گی اور مزید

کر چکا تھا لیکن وہ مجھے سلمٰی کے پر مُصر تھی اور میں اسے ناراض کرنا نہیں چاہتا تھا اس لیے مجھے ناچار وہاں ٹھہرنا پڑ گیا۔

زخشی کا تعلق عورتوں کی اس داسیات قسم سے تھا جن کے نزدیک عزت، وقار اور وفادار کا مفہوم بالکل ہی مختلف ہوتا ہے وہ کسی کو بھی اپنی خواہشات کے سامنے سر جھکانے پر مجبور کر کے اپنی فتح سمجھتی تھی اور اس وقت بھی اپنی دانست میں فتحیاب رہنا چاہتی تھی لیکن مجھے اس کی اوقات معلوم تھی۔ قریباً نجات سیال اس کے حلق سے معدے میں اترنے کے بجائے دماغ میں چڑھتا جا رہا تھا اور مجھے امید تھی کہ میں تھوڑی ہی دیر میں اسے اپنے خوابوں کے جزیروں کی سیر میں مصروف چھوڑ کر وہاں سے نکلنے میں کامیاب ہو جاؤں گا۔

★

اس رات زخشی نے میرے تمام اندازوں کو شکست فاش دے دی۔ بابر جیسی بھونڈی لاش کی ٹکر اس کے ذہن پر سوار تھی لہٰذا وہ اعتدال کی حد سے تجاوز پر آمادہ نہ ہوئی اور میں اسے چھوڑ کر نکل بھاگنے کے ارادے کو عملی جامہ نہ پہنا سکا۔

میری رسٹ واچ صبح کے تین بجا رہی تھی اور وہ وقت سلام سے ملنے کے لیے قطعی نامناسب تھا لہٰذا میں زخشی کو الوداع کہہ کر واپس فرخ آلہ کے گھر لوٹ گیا۔

دل شکستہ اور سوختہ جاں کرنل میرے انتظار میں تھک ہار کر گہری نیند سو چکا تھا البتہ سلطان شاہ میرے انتظار میں جاگ رہا تھا۔ اس کی آنکھیں سرخ ہو رہی تھیں اور چہرے پر وحشت برس رہی تھی مجھے دیکھتے ہی اس کی آنکھوں میں امید کی چمک لہرائی تھی لیکن میرے لٹکے ہوئے چہرے پر ناکامی کی لکیریں دیکھ کر اس نے سب کچھ سمجھ لیا۔

"پھر کیا کیا جائے؟ کدھر کا رخ کیا جائے؟ اس طرح تو بھائی کا سراغ ملنے سے رہا۔" اس نے دھیمی آواز میں بوجھل سکوت کو توڑتے ہوئے سوال کیا۔ اور میں نے اسے سلام کی دریافت سے آگاہ کر دیا۔

"صبح بہت دور ہے کیوں نہ اسے فون ہی کر لیا جائے۔" اس نے تجویز پیش کی۔

"فون پر کوئی بات نہ ہو سکے گی۔ الٹا وہ ہوشیار ہو جائے گا۔ میں اسے بے خبری میں گھیرنا چاہتا ہوں۔" میں نے جواب دیا اور بات وہیں ختم ہو گئی۔

وہ فکر مند تھا اور میں دل ہی دل میں فکر مند ہونے کے ساتھ نادم بھی تھا کیونکہ زخشی کے ساتھ میں نے جو وقت گزارا وہ تمام تر مجبوریوں کے باوجود میرا سرزیاں ثابت ہو رہا تھا ورنہ میں اسی رات سلام سے مل لیا ہوتا۔

ہم دونوں وہیں ڈرائنگ روم میں بیٹھے صورت حال پر غور و فکر کرتے رہے اور ایش ٹرے میں سگریٹوں کے ٹکڑوں کا اضافہ ہوتا رہا۔ آخر کار اُجالا پھیلنے کے بعد منہ ہاتھ دھویا اور لباس تبدیل کر کے روانگی کے لیے تیار [illegible] اس اثنا میں سلطان شاہ نے چائے تیار کر دی تھی۔ چائے کے بعد میں گھر سے نکل کھڑا ہوا۔

بلیو اسٹار متوسط درجے کا ایک معروف ہوٹل تھا۔ پہنچ کر میں کاؤنٹر سے رجوع کرنے کے بجائے سیدھا زینے طے کرتا چلا گیا اور جلد ہی منزل پر مجھے راہداری میں [illegible] سے ساتویں کمرے کا محل وقوع معلوم ہو گیا۔

میں نے دروازے پر دستک دی تو فوراً ہی جواب نہ ملا بلکہ تیسری دستک کے بعد کسی نے خوابیدہ آواز میں بڑبڑاتے ہوئے دروازہ کھولا اور پھر ایک اجنبی کو سامنے دیکھ کر ٹھٹکا۔ وہ سلیپنگ سوٹ میں ملبوس ایک لمبا شخص تھا۔ چہرے سے ہی جاہل نظر آ رہا تھا۔

"میں تمہاری طبعی کا پیغام لایا ہوں۔" میں نے اس کی استفسار طلب نگاہوں کے جواب میں آہستگی سے کہا "مجھے گسی دان نے بھیجا ہے۔ کیا مجھے اندر آنے کو نہیں کہو گے؟"

"گسی دان!" اس نے تحیر آمیز لہجے میں کہا "[illegible] میں کچھ بھی نہیں سکا۔"

"تمہارا نام سلام ہی ہے نا؟" اس کے انداز پر جھنجھلا[illegible] بے چینی کی محسوس کرتے ہوئے کہا۔

"جی نہیں" اس نے دانت پیس کر غصیلے لہجے میں کہا۔ "اگلے دروازے پر پہنچنے سے پہلے کاؤنٹر پر رجوع کر لیتے تو یوں میری نیند خراب نہ ہوتی۔"

صورت حال اتنی مضحکہ خیز ہو گئی تھی کہ میں جھلا کر رہ گیا۔ جھلاہٹ کی آڑ لینے کے باوجود مجھے بات بڑھ جانے کا کوئی معقول عذر نہ سوجھ سکا لیکن میں نے دیکھا کہ بظاہر بات ختم ہو جانے کے باوجود اس نے اپنے کمرے کا دروازہ بند نہیں کیا تھا اور مسلسل گھورے جا رہا تھا شاید یہی وجہ تھی کہ میرے قدم بھی واپسی کے لیے نہیں اٹھ سکے تھے۔

اس نے میری الجھن سے فائدہ اٹھاتے ہوئے میرے گریبان پر ہاتھ ڈال کر مجھے اندر گھسیٹ لیا اور پھر مجھے دیوار سے لگاتے ہوئے دروازہ بند کر دیا "ہاں، میرا نام سلام ہی ہے۔ اب بتاؤ کہ تمہیں کس نے بھیجا ہے؟"

"گسی دان نے" میں نے اپنے سینے پر اس کے ہاتھ

میں نے سرد لہجے میں کہا: "آپ اندر جا کر آرام کریں، تھوڑی دیر میں یہ بھی بولنے کی مشین بن جائے گا تو آپ کو بلا لیا جائے گا۔"

"عزرائیل!" وہ خون تھوکتے ہوئے تنفر آمیز لہجے میں بولا۔ "شاید تم لوگ بالکل ہی پاگل ہو گئے ہو جو ایک شریف شہری کے ساتھ یہ سلوک کر رہے ہو۔ میں کسی عزرائیل کو نہیں جانتا۔"

"اندر چلو، تھوڑی دیر میں جان جاؤ گے۔" میں نے سفاکانہ لہجے میں کہا۔ "مجھے اچھی طرح معلوم ہے کہ کس قسم کے کام کرنے والے لوگ کتنے شریف ہوتے ہیں۔"

اس نے اندر چلنے میں تردد کا اظہار کیا تو سلطان شاہ نے پھر اس کا چہرہ ادھیڑ ڈالا۔ اسے یوں غصہ آ رہا تھا جیسے سلام نے اس کی کوئی پرانی جاگیر ہتھیالی ہو۔ اس بار سلطان شاہ کے ہاتھ اسی وقت رکے تھے جب اس کا شکار تیورا کر دوبارہ نیچے ڈھیر ہو گیا تھا۔ چند لمحوں کے انتظار کے بعد جب سلام پر مزید کوئی مصیبت نازل نہ ہوئی تو وہ کسی اندھے کی طرح ٹٹولتا ہوا فرش سے اٹھ گیا۔ زخموں اور خون کی وجہ سے اس کا ورم آلود چہرہ بھیانک ہو گیا تھا۔ دونوں آنکھوں کے نیچے نیل پڑ گئے تھے اور پلکوں پر چوٹوں کی سوجن نے اس کی دونوں آنکھیں تقریباً بند کر دی تھیں۔ سیدھا کھڑا ہو جانے کے باوجود وہ یوں لہرا رہا تھا جیسے اس کی کھوپڑی چکرا رہی ہو۔

ہم دونوں اسے دھکیلتے ہوئے اندر کی طرف لے چلے۔ کرنل ہمارے پیچھے آ رہا تھا۔ اس کے چہرے پر پٹنے والے کے لیے ترحم کے آثار نمایاں نظر آ رہے تھے۔ مجھے حیرت تھی کہ جنگوں کا آزمودہ، ریٹائرڈ کرنل ہونے کے باوجود وہ اس قدر نرم دل واقع ہوا تھا۔

کرنل کو راستے میں چھوڑ کر ہم سلام کو اسی کمرے میں لے گئے جہاں کامران قید رہتا تھا۔ اندر داخل ہونے کے بعد سلطان نے دروازہ اور کھڑکیاں بند کر دیں تاکہ باہر سے کسی مداخلت کا... امکان باقی نہ رہے۔

"اب بتاؤ کہ عزرائیل کے بارے میں کیا جانتے ہو؟" میں نے قیدی کے سر پر مسلط ہو کر سرد لہجے میں سوال کیا۔

"میں کسی عزرائیل کو نہیں جانتا۔" اس نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا۔

"پھر لاہور سے یہاں کیوں آئے تھے؟" میں نے تلخ لہجے میں سوال کیا۔ اس کا چہرہ ستا ہوا اور بری طرح مسخ تھا، جس کی بنا پر اس کے تاثرات کا اندازہ لگانا دشوار تھا لیکن پھر بھی میں نے محسوس کیا کہ وہ میرا سوال سن کر چونک پڑا تھا۔

"میں... لاہور سے میرا یہاں تبادلہ ہوا ہے۔ [illegible]

تم کون ہو اور مجھ پر کس بات کا شبہ کر رہے ہو؟"

"اگر تنظیم میں تم ذرا سے بھی اہم مقام کے حامل ہوتے تو ضرور پہچان لیتے... میرا نام قزاقی ہے۔" میں نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔

"میں جانتا ہوں۔" اس نے بلا تامل اقرار کیا۔ "تمہارا نام میرے لیے نیا نہیں ہے۔ مجھے تمہاری [illegible] دینے کے لیے کسی [illegible] کے پاس بھیجا گیا ہے... شاید مجھے زخم [illegible] تمہارے ہی ساتھ تھے۔"

"اور وہ تصویر جو تمہیں دی گئی تھی؟"

"مجھے کوئی تصویر نہیں دی گئی۔" وہ دو ٹوک لہجے میں بولا۔

"اس چھت کے نیچے ہم تمہیں ذبح بھی کر دیں تو کوئی تمہاری مدد کو نہیں آ سکے گا۔" میں نے حقیقت پسندانہ لہجے میں کہا۔ "بہتر ہے کہ جو کچھ جانتے ہو بلا تکلف بتاتے چلے جاؤ ورنہ [illegible] کے باوجود آسانی کے ساتھ موت کو بھی ترسنے لگو گے۔"

"زبردستی جو کہلوانا چاہو کہنے کے لیے تیار ہوں۔" اس نے بے بسی کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا۔ "ورنہ سچی بات یہ ہے کہ میں تو عزرائیل کو جانتا ہوں اور نہ کسی تصویر کے وجود سے واقف ہوں۔"

مجھے اندازہ ہو گیا کہ وہ سفید جھوٹ بول رہا تھا۔ اگر عزرائیل کے ساتھ یہ مان لیتا کہ اسے لاہور سے چلتے ہوئے ایک تصویر دی گئی تھی تو شاید یہ اس کے قریب کا [illegible] کیونکہ نیلی بتا چکی تھی کہ سلام قتل اور اغوا کے معاملات میں ماہر تصور کیا جاتا تھا اور اسے لاہور سے خاص طور پر عزرائیل کی تلاش کے لیے بھیجا گیا تھا۔ وہ جس طرح اپنی آمد کے بنیادی مقصد سے گریز کر رہا تھا اس کی بنا پر مجھے قوی شبہ ہونے لگا کہ عزرائیل کی گمشدگی میں اگر اس کا ہاتھ نہیں تھا تو وہ اس بارے میں کم از کم کوئی اہم بات ضرور جانتا تھا۔

"یہ اس طرح نہیں مانے گا۔" سلطان شاہ نے غضبناک لہجے میں کہا۔ "مار کھانے کے معاملے میں بہت ڈھیٹ اور [illegible] معلوم ہوتا ہے۔ میں اس کے کان کاٹنے سے ابتدا کرتا ہوں۔ پھر دیکھوں گا کہ کب تک خاموش رہتا ہے۔"

"ٹھیک ہے۔ چھری اور [illegible]" میں نے اس سے اتفاق کرتے ہوئے پرسکون لہجے میں کہا اور وہ دروازہ کھول کر باہر چلا گیا۔

"میں پھر کہہ رہا ہوں کہ تم اپنا وقت برباد کر رہے ہو۔" سلطان شاہ کے چلے جانے کے بعد اس نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا۔ "تشدد کے ذریعے تم اگر مجھ سے کچھ اگلوانے میں کامیاب ہو بھی گئے تو وہ جھوٹ اور گمراہ کن ہوگا۔"

"وہ میرے گھر ہی کے ایک کمرے میں تھی جب کچھ الگ کر نہیں رہتی اور میں اس مخمصے کا شکار ہو گیا ہوں کہ اسے تو کس کے حوالے کروں یا خود کر لوں کیونکہ صورت سے بے چاری بہت معصوم لگتی ہے۔ یہ ٹھیک بتانے کو تیار نہیں کہ جیوا یا وزیر کیسے پہنچی تھی۔"

"گاڑی اسٹارٹ کرو اور فوراً گھر چلو۔" میں نے اضطرابی انداز میں اس کا شانہ دباتے ہوئے کہا۔

"اور تمہاری شادی کی؟" اس نے حیرت سے میری طرف دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"چلو! جلدی چلو، وہ بعد میں لے لی جائے گی۔" میں نے بے تابانہ لہجے میں کہا اور اس نے کچھ نہ سمجھنے والے انداز میں سر جھٹک کر انجن آن کیا اور گاڑی آگے بڑھا دی۔

"آخر اس لڑکی میں یک بیک تمہیں کیوں دلچسپی پیدا ہو گئی ہے؟" اس نے اپنی کار ٹریفک کی قطار میں داخل کرتے ہوئے پوچھا۔

"گھر پہنچ کر بتاؤں گا۔ تم یہ بتاؤ کہ اس بارے میں بیگم سلمیٰ سے کیا بات ہوئی؟"

"بتایا تو کہ بات کرنے کی نوبت ہی نہیں آسکی۔" اس نے ہنس کر کہا۔ "مجھے نظر آ رہا ہے کہ فوری طور پر لڑکی کا کوئی بندوبست نہ کیا تو سلمیٰ بیگم مجھے پورے خاندان میں بدنام کر کے میکے جا بیٹھیں گی۔"

میں نے دل ہی دل میں خدا کا شکر ادا کیا کہ سلطان شاہ نے اس مردود کو بروقت رخشی کے گھر سے نکال بھگایا تھا۔ اگر اس معاملے میں تاخیر کے باعث وہ خبر رخشی تک پہنچ جاتی تو صورت حال قابو سے باہر ہو جاتی۔

جہانگیر کی تیز رفتار کار میں ہم جلد ہی اس کے گھر پہنچ گئے۔

"سلمیٰ سے سامنا ہو تو ذرا اسے سنبھال لینا، کل سے بہت خراب موڈ میں ہے۔" اس نے گاڑی پورچ میں لے جاتے ہوئے کہا اور میں سر ہلا کر رہ گیا۔ اس وقت مجھے اس کی خانگی زندگی یا سلمیٰ سے زیادہ غزالہ کی فکر تھی۔

وہ مجھے ساتھ لے کر راہداری سے ہوتا ہوا ایک طرف مڑا اور پھر ایک کمرے کے سامنے پہنچتے ہی اس کے منہ سے بے اختیار تحیر آمیز آواز نکل گئی۔

میں نے بڑھ کر دیکھا کہ کمرے کا دروازہ کھلا ہوا تھا اور اندر کوئی بھی نہیں تھا۔

میری نگاہوں کے سامنے اندھیرا سا ناچنے لگا۔

"نکال کیوں دی ہے سونے کی چڑیا؟" اچانک غضب سے سلمیٰ کی زہریلی آواز سنائی دی اور اس کے ساتھ ہی جہانگیر بھی چونک کر اس کی طرف گھوم پڑا۔ سلمیٰ دروازے کے کونے پر کھڑی بڑے تیکھے تضحیک آمیز نگاہوں سے جہانگیر کو گھور رہی تھی۔

جہانگیر اپنی بیوی سے ڈرتا بھی تھا لیکن اس وقت سلمیٰ کے اس جلے کٹے تبصرے نے جلتی پر تیل کا کام کیا اور وہ دانت پیستا ہوا پھاڑ کھانے والے انداز میں اس کی طرف لپکا۔

"بتاؤ! کہاں گئی وہ؟" اس نے غراتے ہوئے سوال کیا۔

"مجھے کیا معلوم۔" وہ گردن جھٹک کر اس کے غیظ و غضب کا اثر لیے بغیر بے پروایانہ لہجے میں بولی۔ "جہاں سے اٹھا کر لائے تھے موقع پا کر وہیں چلی گئی ہو گی، مقدر کی اچھی تھی ورنہ تمہارے ہاتھوں نہ جانے کیا کیا ذلت اٹھانا پڑتی اسے۔"

"میں پوچھتا ہوں کہ دروازہ باہر سے مقفل تھا، اسے کس نے کھولا؟" جہانگیر کے لہجے میں غصے کے ساتھ بے بسی بھی در آئی۔

"ڈالنے میں تھے تمہیں نیند اور کھانے کا ہوش کہاں رہا ہو گا؟" اس نے ترکی بہ ترکی طنزیہ لہجے میں کہا۔ "آئندہ ذرا احتیاط رکھنا ورنہ یہ کاروبار کامیابی سے نہ چلا سکو گے۔"

جہانگیر یوں تڑپ اٹھا جیسے آگ پر ہاتھ جھونک بیٹھا ہو لیکن میں نے لپک کر اسے تھام لیا۔ "اتنی نہ بنو، جو ہو گیا سو ہو گیا، اب اپنے گھر کی فضا برباد نہ کرو۔ ہمیں سکون سے بیٹھ کر بات کرنا چاہیے۔"

"نہیں نہیں، تم انہیں چھوڑ دو۔" سلمیٰ غضبناک لہجے میں بولی۔ "ویسے بھی ایک کسر رہ گئی تھی کہ کبھی مار نہیں کھائی تھی، آج انہیں یہ ارمان بھی پورا کر لینے دو۔ جو دوسروں کی بہن بیٹیوں کو بیچنے کے لیے اٹھا سکتا ہے اس کے لیے اپنی بیوی کو مارنا کوئی کمال نہیں ہو گا۔"

ان دونوں ہی کے دلوں میں ایک دوسرے کی طرف سے غبار بھرا ہوا تھا اور آثار بتا رہے تھے کہ ان کی یہ بحث ذرا سی دیر میں سنگین صورت اختیار کر سکتی تھی، لہٰذا مجھے بادل ناخواستہ بیچ میں دخل دینا پڑا کیونکہ ان کے باہمی مزاج کی کمزوری سے میں اچھی طرح واقف تھا اور جانتا تھا کہ ان کے اختلافات ختم کرانا میرے بس سے باہر ہے لیکن اس وقت میں جھگڑا ٹالنے کی مہلت حاصل کر کے سلمیٰ سے غزالہ کے بارے میں معلومات حاصل کرنے کے لیے بے چین تھا۔

"تم اپنے کمرے میں جاؤ، میں بھابی سے بات کرتا ہوں۔" میں نے جہانگیر کو سمجھاتے ہوئے کہا اور وہ تھوڑی سی بحث کے ساتھ بڑبڑاتا ہوا وہاں سے چلا گیا۔

اس کے جاتے ہی سلمیٰ کے خشمناک چہرے پر مسکراہٹ پھیلتی چلی گئی۔ اور اس کی نگاہوں میں شوخی اور فاتحانہ سی مسکراہٹ ناچنے لگی۔ "یہ تم نے اچھا کیا کہ انہیں چلتا کر دیا۔"

"وہ تمہارا مجازی خدا ہے۔" میں نے ملامت آمیز لہجے میں کہا۔ "تمہیں ان کے ساتھ ایسا رویہ زیب نہیں دیتا۔"

"مجازی خدا ہر وقت فرشتہ بن جائے تو بھنگی بن کر رہ جاتا ہے... چھوڑو یہ قصہ کہاں لے بیٹھے۔ تم نے تو آج ان کی موجودگی میں ہی جلنے بیٹھنے کا موقع نکال لیا۔ میں بلا رہی تھی تو ٹالے جا رہے تھے۔"

"تمہارے ساتھ مجھے جہانگیر کی دوستی بھی عزیز ہے۔" میں نے دھیمے لہجے میں کہا۔ "اگر اسے علم ہو جائے کہ میں اس کی لاعلمی میں تم سے ملتا ہوں تو ہماری دوستی ہمیشہ کے لیے ختم ہو جائے گی۔ بس اسی لیے آنے سے گریز کرتا ہوں۔"

"وہ لڑکی کل سے یہاں قید تھی۔ خوف اور دہشت سے اس کی خوبصورتی گہنا کر رہ گئی تھی۔ میں تمہیں بلا کر اسی سے ملوانا چاہ رہی تھی تاکہ تم اپنی نگاہوں سے اپنے دوست کے کرتوت دیکھ سکو۔"

"لیکن وہ گئی کہاں؟"

وہ کھلکھلا کر ہنس پڑی۔ "وہ کچھ بتانے کو تیار ہی نہیں تھی۔ ہر وقت خوفزدہ اور سہمی ہوئی رہتی تھی۔ آج جہانگیر اتنی جلدی میں چابی ڈریسنگ ٹیبل پر بھول گئے اور میں نے اسے آزاد کر دیا۔"

"تم نے اسے کس وقت رہا کیا تھا؟"

"خاصی دیر ہو گئی۔ اب تک تو وہ بیچاری کہاں پہنچ چکی ہوگی۔ تمہارے ہاتھ ہرگز نہ آ سکے گی۔" اس کا لہجہ بدستور مسکراتا تھا۔

"لیکن یہ تو بتاؤ کہ وہ کون تھی اور جہانگیر نے اسے کہاں سے اٹھایا تھا؟"

"وہ ایک شریف لڑکی ہے جہانگیر نے اسے اغوا نہیں کیا تھا بلکہ اس کی مدد کرنے کی کوشش کی تھی۔ اگر وہ اسے یہاں نہ لاتا تو وہ شاید شعلوں میں جل کر بھسم ہو جاتی۔"

"کہانی سنا کر بہلا رہے ہو؟" وہ دلآویز مسکراہٹ کے ساتھ بولی۔

"ارے باپ رے!" میں نے بوکھلا کر چاروں طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "جہانگیر نے تمہاری یہ مسکراہٹ دیکھ لی تو سب سے پہلے مجھے گولی مارے گا۔ اپنا نہیں تو میرا ہی کچھ خیال کرو۔"

"میں تو تنگ آ گئی ہوں کہانی سے۔ تھک گئی ہوں اور تم دوست ہو کر انجان بنے ہوئے ہو۔" اس نے آگے بڑھتے ہوئے کہا۔ "آؤ میرے ساتھ ڈرائنگ روم میں بیٹھ کر باتیں ہوں گی۔"

"پھر کبھی آؤں گا۔" میں نے دھیمے مگر حوصلہ افزا لہجے میں کہا۔ "اس وقت جہانگیر بھڑک گیا تو تمہاری جھنجھلاہٹ کو بہ ہمارا بیٹھنا کا۔ تمہارے پاس اسے سنانے کے لیے کوئی کہانی بھی تو نہیں؟"

"کہانی کہاں سے لاتی۔ وہ تو شاید کچھ نہ بتانے کی قسم کھائے بیٹھی تھی۔ دروازہ کھلتے ہی تڑپ اچھل کر بھاگی۔ کہیں زیادہ مزاحمت کرتی تو وہ میرے ساتھ بھی مار پیٹ کر بیٹھتی۔"

اس سے مشکل سے خلاصی حاصل کر کے میں جہانگیر کے پاس پہنچا تو وہ بستر پر پڑا غصے میں کھول رہا تھا۔ اسے صورت حال سے آگاہ کرنے کے بعد میں نے ٹھنڈا رہنے کی تلقین کی تو وہ مجھ پر ہی الجھ پڑا۔

"مجھے تو تمہاری نیت میں بھی فتور نظر آتا ہے۔" وہ مجھے گھورتے ہوئے درشت لہجے میں بولا اور میرے دل کی دھڑکنیں بے اختیار تیز ہوتی چلی گئیں۔ ذہن میں پہلا خیال یہی آیا کہ کہیں اس نے سلمیٰ کی کوئی بات تو نہیں سن لی۔

"کیسا فتور؟ کیا پاگل ہو گئے ہو؟" میں نے کھوکھلے انداز میں اس کی بات اڑانے کی کوشش کی۔

"تم اس لڑکی کے بارے میں کیوں بے چین تھے؟" اس نے غراتے ہوئے سوال کیا اور میں نے دل ہی دل میں اپنے خدشات کی تردید پر خدا کا شکر ادا کرتے ہوئے ایک گہرا سانس لیا۔

"میں اس سے صرف اسی لیے ملنا چاہ رہا تھا کہ اب تک اسے تمہاری ساتھی سمجھ رہا ہے۔ میں جاننا چاہتا تھا کہ وہ کس کی ہے اور کیا کام کر رہی ہے لیکن تم نے عاقبت نااندیشی سے یہ موقع ضائع کرا دیا۔"

"اور اب تم سارے شہر میں میری نااہلی کا ڈھنڈورا پیٹتے پھرو گے؟" اس کے جارحانہ لہجے میں تشویش بہرحال نمایاں تھی۔ کیونکہ وہ ابھی تک لٹو کے سحر میں گرفتار تھا اور اس امر سے خائف تھا کہ اگر لٹو کو یہ معلوم ہو گیا کہ اس کو مطلوب لڑکی پکڑے جانے کے باوجود جہانگیر کی تحویل سے فرار ہونے میں کامیاب ہو گئی تو وہ جہانگیر کے لیے کوئی معقول سزا بھی تجویز کر سکتا تھا۔

"میں کہاں ڈھنڈورا پیٹوں گا؟" میں نے انجان بنتے ہوئے کہا۔ "تمہیں معلوم ہے کہ اپنے پڑھنے سے ٹی اصت پرول لینے کے بعد میں بہت ہی محدود زندگی گزار رہا ہوں۔ پھر میں کہیں زبان کھول بھی بیٹھا تو تمہارا کیا بگڑ جائے گا؟"

"تم فضول ہو۔ جب کہ وہ لڑکی لٹو کو شدت سے مطلوب ہے۔ اگر اسے بھنک بھی مل گئی کہ وہ میری غفلت سے فرار ہوئی ہے تو وہ میری کھال کھنچوا دے گا۔ ابھی تک تم اس لڑکی کی اہمیت کا اندازہ نہیں لگا سکے ہو۔"

"اگر یہ بات اس قدر سنگین ہے تو میرے چپ رہنے یا نہ رہنے

سے کوئی فرق نہیں پڑے گا۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔
"وہ کیوں؟" اس نے چونک کر سوال کیا۔
"تم یہ کیوں بھول رہے ہو کہ وہ تمہاری نااہلی ہی کی وجہ سے جیوا ہاؤس پہنچائی گئی تھی۔" میں نے اسے یاد دلایا اور وہ دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام کر بستر سے اٹھ گیا۔
"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" وہ ندامت آمیز اور شکست خوردہ لہجے میں بولا "میں اس سے الگ ہونے سے پہلے بالکل نیم بے ہوش ہو کر رہ گیا ہوں۔ اس بارے میں تو میں نے کچھ سوچا ہی نہیں تھا کہ جانے اس کو کس نے جیوا ہاؤس پہنچایا تھا۔"
"اگر تم اس سے لاعلم ہو تو وہ یقینی طور پر سامنے ٹو کا فرستادہ رہا ہوگا اور اس نے لڑکی کو جیوا ہاؤس پہنچانے کے بعد ٹو کو اپنی کارگزاری سے باخبر کر دیا ہوگا۔" میں نے اس کی الجھن کی رفتار تیز تر کرنے کی جستجو سے کہا۔
"میں تو بے موت مارا گیا۔" وہ گھبرائی ہوئی آواز میں کراہا۔
"میرے لیے یہ جواب ہی مشکل ہو جائے گا کہ تم اس کے مزاج سے اچھی طرح واقف ہو۔"
میں کچھ دیر تک پرخیال انداز میں اس کی آنکھوں میں دیکھتا رہا۔ اس دوران میں جہانگیر کی حالت لمحہ بہ لمحہ بگڑتی ہوئی چلی گئی پھر آخر میں نے ہی سکوت توڑا۔
"لڑکی تمہیں نقب زنی کے دوران ملی تھی۔ تم اس قصے کو ہمیشہ ہی سے گول کر جاؤ۔ یہی سمجھا جائے گا کہ لڑکی ڈر سے بوکھلا کر خود ہی نکل بھاگی تھی۔"
"بچت کی پہلی اور آخری صورت یہی ہے۔" وہ حسرت آمیز لہجے میں بولا "سمجھ میں نہیں آتا کہ تمہاری کھوپڑی کس چیز سے بنی ہوئی ہے جو ہر بات بروقت سوچ لیتے ہو۔"
میرے پاس اتنا وقت نہیں تھا کہ میں اسے اپنی کھوپڑی کی ساخت سے آگاہ کرتا لہٰذا میں گفتگو کو اختصار دے کر وہاں سے رخصت ہو گیا۔ اس وقت میرے ذہن میں غزالہ سمائی ہوئی تھی اور میں یہ سوچ رہا تھا کہ وہ جہانگیر کے گھر سے فرار ہو کر کہاں گئی ہوگی۔ میں جلد از جلد اس تک پہنچ کر اس کی کہانی سننے کے لیے بے چین تھا۔ اس سے پہلے میرے لیے کوئی اور کام کرنا ناممکن نظر آ رہا تھا۔
جہانگیر کے گھر سے نکل کر میں نے ٹیکسی پکڑی تا کہ پی آئی ڈی سی ہاؤس کے قریب پارکنگ لاٹ میں کھڑی ہوئی گاڑی حاصل کر سکوں۔ گاڑی لے کر میں غزالہ کے گھر پہنچا تو وہاں کی سوگوار فضا میں خوشگوار تبدیلی رونما ہو چکی تھی...
سلطان شاہ سمیت وہ سب ڈرائنگ روم میں موجود تھے اور غزالہ کو اغوا کرنے والا اسی گھر کے ایک کمرے میں قید تھا لیکن غزالہ کو شاید اس کے بارے میں کچھ نہیں بتایا گیا تھا۔ مجھے دیکھتے ہی وہ اضطراری طور پر اپنی جگہ سے اٹھ کر دو قدم آگے بڑھی مگر پھر ٹھٹک کر وہیں رک گئی کیونکہ بزرگوں کی موجودگی میں کسی قسم کا جذباتی مظاہرہ ہمارے معاشرے میں بالعموم پسندیدہ نہیں سمجھا جاتا۔
غزالہ کا چہرہ ستا ہوا تھا۔ اس کی سرخ اور متورم آنکھیں طویل بے خوابی کی کہانی سنا رہی تھیں لیکن مجھے ہر بار اس کے چہرے پر مجھے اعتماد کی پرچھائیاں نظر آ رہی تھیں۔
"بیٹھ جاؤ بیٹے!" کمرے کی بوجھل فضا میں شاہ صاحب کی نقاہت زدہ آواز ابھری "خدا کا شکر ہے کہ غزالہ صحیح سلامت گھر لوٹ آئی۔ نہ جانے وہ کون بدبخت تھے جنہوں نے اسے قید کیا ہوا تھا۔"
میرے چہرے پر طویل عرصے بعد اس کی مسکراہٹ تیر گئی اور میں غزالہ سے مخاطب ہو گیا "بیٹھ جاؤ۔ مجھے معلوم ہے کہ تم کہاں سے اور کیسے آئی ہو۔ تم خود اسی طرح آ جاتی تو تم سے وہیں ملاقات ہو جاتی!"
"کہاں؟" اس نے حیرت زدہ لہجے میں سوال کیا "کیا آپ وہاں پہنچ گئے تھے؟"
"تمہیں راستے سے اغوا کر کے جیوا ہاؤس پہنچانے والا کھلاڑی کے کمرے میں قید ہے۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا "میں نے تمہیں تاکید کی تھی کہ گھر سے باہر نہ نکلنا مگر تم خود ہی مار کھا گئیں۔ یہ غنیمت ہوا کہ اسلام نے تمہیں براہِ راست ٹو کو پہنچانے کے بجائے جیوا ہاؤس میں چھوڑ دیا اور وہاں سے تم جہانگیر کے ہاتھ لگ گئیں..."
"اوہ! تو وہ جہانگیر تھا؟" غزالہ نے میری بات کاٹ کر حیرت زدہ انداز میں کہا "جب سے اس نے مجھے ہاتھ لگایا بس قید کر کے یہ جاننے کی کوشش کرتا رہا کہ میں کس کے لیے کام کرتی ہوں۔"
"میرے اور تمہارے تعلق کا اس کے کسی شخص کو بھی علم نہیں ہے۔ وہ بس اپنی بیوی سے ڈرتا ہے اسی لیے تم اس کی نظر سے بچی رہیں اور یہی وجہ ہے کہ اس کی غیر موجودگی میں سلمٰی نے تمہیں فرار ہونے کا موقع فراہم کر دیا ورنہ اس وقت تک وہ شاید تمہاری بازیابی کے لیے مذاکرات کر رہا ہوتا۔"
"آپ پوری طرح باخبر ہیں۔" وہ حیرت ملی مسکراہٹ کے ساتھ بولی "میں تو کچھ دیر پہلے سوچ رہی تھی کہ میں نے اپنی کوششوں سے فرار کا کارنامہ انجام دیا ہے۔"
"جاؤ پہلے تم منہ دھو کر اپنا حلیہ درست کرو۔" کرنل نے دخل اندازی کرتے ہوئے کہا "تمہاری حالت ابتر ہو رہی ہے۔"

"پہلے میں اس قیدی کو دیکھنا چاہتی ہوں جس نے مجھے راستے سے اغوا کیا تھا۔" وہ اپنے باپ سے بولی۔ "اس نے مجھے اتنی بے دردی کے ساتھ بے ہوش کر کے گاڑی میں ڈالا کہ میں آواز تک نہ نکال سکی۔ میں جب تک اسے اپنے ہاتھوں سے جوتیاں نہیں ماروں گی، مجھے چین نہیں آئے گا۔"

"وہ کہیں بھاگا نہیں جا رہا۔" میں نے کہا۔ "تم شاید بھوکی ہو گی۔"

"ہاں۔" وہ جلدی سے بولی۔ "جہانگیر نے مجھے کھانا اور ناشتا تو دیا تھا لیکن میں نے اسے ہاتھ تک نہ لگایا۔ مجھے ڈر تھا کہ کھانے میں کہیں خواب آور دوا نہ ملی ہوئی ہو۔"

وہ اپنے کمرے کی طرف چلی گئی تو سلطان شاہ میری طرف متوجہ ہو گیا۔ "اب کیا پروگرام ہے؟"

"یہ مسئلہ تو خلاف توقع بہت آسانی سے نمٹ گیا... اس سلسلے میں بخشی نے ہمارے ساتھ بہت تعاون کیا ہے۔ اگر وہ زبان نہ کھولتا تو سلام کا کھوج لگانا ناممکن تھا۔ آپ اتنا ہی کر لیں کہ ابھی بیوی کو وہاں سے ہٹا لیں۔"

"میں اسی کے بارے میں سوچ رہا تھا۔" اس نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "اگر اسے چھوڑ دیا گیا تو وہ جلد یا بدیر عزالہ کے اغوا کی کہانی اوپر والوں تک پہنچا دے گا...۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ اس معاملے میں جہانگیر کا نام بھی آ جائے گا اور جسے میں نے زخمی کیا ہے وہ عزالہ کے بارے میں لاعلمی ظاہر کرتا ہے۔ اس طرح یہی سمجھا جائے گا کہ قیدی لڑکی چھوا ہوٹر میں آنکھ کھلنے کے بعد خود ہی فرار ہو گئی ہو گی۔"

"پھر میں لے جاؤں اسے؟" سلطان شاہ نے معنی خیز انداز میں پوچھا۔

"کہاں لے جاؤ گے؟"

"شہر کے مضافات میں ہمارے ویران مکانات ہیں۔"

پھر ہم دونوں سلام کے بارے میں جزئیات طے کرنے لگے۔ عزالہ نہا دھو کر لباس تبدیل کر کے آئی تو معمولی سی کمزوری کے سوا خوف اور قید کی صعوبتوں کے سارے آثار اس کے چہرے سے محو ہو چکے تھے۔ اور اس کے لشکارے مارتے چہرے جیسی جگمگاتی رعنائی بحال ہو گئی تھی۔

"بہت پریشان کیا ہے تم نے ہم سب کو۔" میں نے اس کے سراپا کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔ "اگر جہانگیر تمہیں کوئی لگانے کی بجائے انسانی شکل میں ہوتی تو اس وقت تم نہ جانے کہاں ہوتیں۔"

"سارا قصور ٹیکسی کی خرابی سے پیدا ہوا تھا۔" وہ معذرت خواہانہ انداز میں بولی۔ "بعض اوقات ہونے والی بات ہر صورت میں ہو کر رہتی ہے۔ مجھے کیا معلوم تھا کہ جب ٹیکسی خراب ہوئی اسی وقت وہ شخص ابھر آئے گا۔"

"اور میرے خیال میں فساد کی بنا تب پڑی تھی جب میرے شوہر کو نظر انداز کر کے تم نے گھر سے نکلنے کا فیصلہ کیا تھا۔ ہمیشہ بڑوں کی بات ماننے پر زور دیا جاتا ہے۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا پھر وہاں سے اٹھ گیا۔ سلطان شاہ میرے ساتھ تھا۔

سلطان شاہ نے کامران کے کمرے کا دروازہ کھولا تو اندر کوئی نظر نہ آیا اور میری استفسار طلب نگاہیں بے اختیار سلطان کی طرف اٹھ گئیں۔

"وہ شاید دروازے کی اوٹ میں پڑا ہو گا۔" اس نے سرگوشیانہ لہجے میں کہا۔ "صبح میں نے دروازہ کھول کر ناشتا دیا تو اس کی حالت بہت ابتر تھی۔ ہو سکتا ہے کہ بے ہوش ہی ہو گیا ہو۔"

"بچاؤ... میں ابھی زندہ ہوں۔" اندر سے اس کی کانپتی ہوئی کمزور آواز ابھری اور ہم تینوں اندر داخل ہو گئے۔

وہ دروازے کے پیچھے گرتے پڑتے زخموں کی گٹھری کی صورت میں سکڑا سمٹا ہوا نظر آیا۔ میں پیچھے ہٹ گیا۔ ہٹتے ہی عزالہ میری آڑ لے کر گئی۔ قیدی نے گردن اٹھا کر وحشت آلود نیلے پپوٹوں میں چھپی ہوئی آنکھوں سے ہماری طرف دیکھا اور عزالہ کو دیکھتے ہی اس کے ادھڑے ہوئے چہرے پر سکون کی ایک لہر دوڑ گئی۔

"خدا کا شکر ہے کہ یہ مل گئی۔" وہ کراہتے ہوئے پھنسی پھنسی آواز میں بولا۔ "شاید اب میری گلو خلاصی ہو جائے گی۔"

"ہم تمہاری گلو خلاصی ہی کرانے آئے ہیں۔" سلطان شاہ نے لب شیریں گھولتے ہوئے کہا۔ "تیار ہو جاؤ۔"

وہ لڑکھڑاتے ہوئے سیدھا کھڑا ہو گیا۔

"تم اسے چھوڑ کر آؤ۔ ہم تمہارے منتظر ہیں۔" میں نے سلطان شاہ سے کہا اور عزالہ کو لے کر وہاں سے نکل آیا۔

"سلطان شاہ اسے کہاں لے جا رہے ہیں؟" کمرے سے نکل آنے کے بعد عزالہ نے مشتبہ آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"شہر میں کہیں بھی چھوڑ آئیں گے۔" میں نے اسے ٹالنے کی نیت سے بے پروایانہ لہجے میں کہا۔

"مجھے یقین نہیں آتا۔" وہ بولی۔ "اب میں بھی اتنی ناسمجھ نہیں ہوں۔ ان کی آنکھوں میں اس وقت وحشیانہ چمک کوند رہی ہے۔ میرا خیال ہے کہ آپ اسے ختم کرنے کا فیصلہ کر چکے ہیں۔"

"ایسا فیصلہ بھی کر چکے ہوں تو کیا فرق پڑتا ہے...۔ یہ سب تمہارے سوچنے کی باتیں نہیں ہیں۔"

"اسے زندہ چھوڑنے میں کیا قباحت ہے؟" اسے شاید کوئی خلش ستا رہی تھی۔

"قباحت صرف اتنی سی ہے کہ وہ یہ گھر دیکھ چکا ہے۔"

لاہور سے آیا ہوا اسے ٹو کا خاص کارندہ ہے۔ آج زخمی اور قابلِ رحم نظر آ رہا ہے کل ذرا سی جان پکڑے گا تو پوری کہانی اُوپر والوں تک پہنچا دے گا۔ اگر آپ نے والی تمام دشواریوں سے نمٹنے کے لیے تیار ہو تو پھر اسے ابھی رہا کیے دیتے ہیں۔ زندگی پھر ہماری اس حماقت کو دُھرا دیتا رہے گی۔"

"صرف میری وجہ سے مارا جائے گا؟" وہ اُداس لہجے میں بولی۔

"تمہاری وجہ سے نہیں بلکہ اپنی جسارت کی بنا پر مارا جائے گا۔ اس کی نشاندہی زخشی نے کی تھی کیونکہ قاسم کی موت کے بعد اس کا منصب زخشی کو دے دیا گیا ہے۔ اسی نے مجھے بتایا تھا کہ یہ شخص قتل اور اغوا کے معاملات میں پیشہ ورانہ مہارت رکھتا ہے۔ تمہارا قصہ الگ بھی کر دیا جائے تو اس کا پچھلا کھاتا اس قدر ضخیم ہوگا کہ موت اس کی سب سے کم تر سزا ثابت ہوگی۔"

وہ خاموش ہوگئی اور ہم دونوں نشست گاہ میں آ بیٹھے۔

"لاہور میں آپ کیا کر آئے؟" طویل وقت کے بعد اس نے زبان کھولی۔ "سب کام ادھورا ہی رہ گیا ہوگا۔"

"خاصی پیش رفت ہوئی ہے۔" میں نے پُرخیال لہجے میں کہا۔ "تمہارے اغوا کی خبر ملنے کے بعد میں نے کئی سنگین اقدامات بھی کیے تھے۔ ایسٹرن سنڈیکیٹ کے دفتر کو آگ لگا دی۔ خاصے معرکے ہوئے اور ان سب کا نچوڑ یہ ہے کہ تصویر اور توقیر کسی اور کے لیے کام کر رہے ہیں۔ اس ضمن میں جمی لائیڈ کا ایک نیا نام سامنے آیا ہے۔ میرا خیال ہے کہ تنظیم کی پشت پر اسی کا ذہن کارفرما ہے۔"

"آپ کے اس خیال کی تائید کون کر سکے گا؟"

"شاید تصویر یا توقیر ہی سے کچھ معلوم ہو سکے۔ امکان تو یہی ہے کہ وہ بھی لاعلم ہوں گے۔ دوبارہ لاہور جا کر ہی از سرِ نو معاملات دیکھنے ہوں گے۔"

پھر اس کے استفسار پر میں اسے لاہور میں پیش آنے والے واقعات سے آگاہ کرنے لگا۔

"یعنی تصویر لائیڈز کالج میں اسسٹنٹ منیجر کے طور پر رہ رہا ہے۔" میری کہانی سننے کے بعد اس نے تحیرزدہ لہجے میں کہا۔ "اور توقیر کی ملک میں موجودگی سے انکار کر رہا ہے۔۔۔۔ آخر اس طرح وہ کیا مقصد حاصل کرنا چاہ رہا ہے؟"

"وہ لوگ اس وقت میرا سراغ کھو چکے ہیں۔ وہ برادرانہ محبت جتا کر کسی نہ کسی طرح مجھے اپنے جال میں پھانسنا چاہتا ہے کیونکہ میری وجہ سے کاروبار کے ساتھ ان کی تنظیم کا ڈھانچا بھی متاثر ہونے لگا ہے۔"

"اس طرح تو تصویر پر ہاتھ ڈالنا محال ہی نظر آ

"محال ضرور ہے لیکن ناممکن نہیں۔

ہے کہ وہ لائیڈز کالج میں بھی دوہری زندگی گزار
لہٰذا ہر جمی لائیڈ کا اسسٹنٹ منیجر بن کے ہی
لیکن وہ بہروپ بھی اس کا ان کر ان پر سوار ہے۔
یہی سمجھتے ہوں گے کہ اپنے اسسٹنٹ منیجر سے وہ
جواب دہ نہیں۔ ایسے حالات میں ان میں سے کسی کو
ساتھ ملانا زیادہ مشکل ثابت نہیں ہوگا لیکن مسئلہ
رسائی کیسے حاصل کی جائے؟"

"اس بار مجھے بھی ساتھ لے جائیں گے؟"
لہجے میں سوال کیا۔

"ہرگز نہیں۔ پہلے میں نے زخشی کے ساتھ کہاں ایک
لے گیا تھا تو اس کے نتائج آج تک بھگت رہا ہے
ایسی غلطی کا کوئی ارادہ نہیں ہے۔ انہیں تمہاری لاہور
کی بھنک بھی مل گئی تو وہ اپنے سارے وسائل
کر کے کہیں بھی تمہیں ضرور گھیر لیں گے بہتر یہی
تو جب لاہور سے ساتھ کراچی میں بھی بچی لیے۔"

"جہانگیر کو میرے اور آپ کے تعلق کا علم ہو گیا ہے؟"

"نہیں۔ تمہارے نکل جانے کے بعد سوال ہی پیدا نہیں
ہوتا تھا۔ ہاں، تم سے اس کے گھر میں ملاقات ہو جاتی تو
اس کو بھی اعتماد میں لینا پڑ جاتا۔ ابھی تک وہ میرے ساتھ
تعاون کر رہا ہے۔"

"اور زخشی؟" اس نے عجیب لہجے میں سوال کیا۔

میرے لیے اس کا وہ سوال غیر متوقع نہیں تھا۔ وہ
روشن خیال اور تعلیم یافتہ سہی لیکن بنیادی طور پر ایک عورت
ہی تھی۔ اور میرے ساتھ اپنی وابستگی کی بنا پر ہرگز اس بات
کو نظر انداز نہیں کر سکتی تھی کہ کوئی دوسری عورت مجھ سے
سے زیادہ قریب ہو سکے۔ خاص طور پر زخشی کے بارے میں
بہت کچھ جانتی تھی۔ باتوں باتوں میں یہ بھی معلوم کر چکی تھی
اور چالاک ہونے کے ساتھ ہی کس حد تک اخلاق باختہ تھی
عملاً بازار کی ایک سستی جنس بن کر رہ گئی تھی۔ اس کو
ذہن کی پیچھے تھی کہ کہیں ان معرکہ آرائیوں میں زخشی کو
دل و دماغ پر اس حد تک قابض ہونے کا موقع نہ مل جائے
کہ میں اس سے بے پروائی برتنا شروع کر دوں۔

"تعاون وہ بھی کر رہی ہے۔" میں نے لاپروا
میں کہا۔ "لیکن میں نے ایک ایک لفظ تول کر منتخب کیا
"لیکن اس کی وجہ میری ذات نہیں ہے۔ اس کے تعاون سے

سے بھی منفی جذبات پر مبنی ہیں۔ وہ اے ٹو کو اپنے
بیٹے اور اپنے بھائی کے قتل کا ذمہ دار سمجھتی ہے اور اس کا
بدلہ لینے کے لیے ہر ایسے دشمن سے تعاون کر سکتی ہے جس کے
بارے میں اسے پورا یقین ہو کہ وہ اس کے باغیانہ کردار کو کسی بھی مرحلے
پر بے نقاب نہیں کرے گا۔"

"یقین ہے کہ بارے میں وہ سلام جیسے اہم آدمی کی نشاندہی
کر بیٹھی!"

"میرے اور تمہارے رشتے کا علم ہو جاتا تو شاید زبان ہی نہ
کھولتی۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ "میں نے اسے یہی بتایا کہ میں تم سے
بالکل ناواقف ہوں اور ملنا چاہتا ہوں۔"

"ملنے کا کوئی سبب بھی بتایا ہوگا؟" اس نے مسکراتے ہوئے
سوال کیا۔

"اس سے بہتر سبب کیا ہوتا کہ اے ٹو کو جس شدت سے
تمہاری تلاش ہے اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ تمہارے پاس کچھ اہم
معلومات ہیں اور میں ان سے استفادہ کرنا چاہتا ہوں۔"

"اس ساری بھاگ دوڑ میں کامران بے چارہ بالکل ہی پس منظر
میں چلا گیا۔" چند خاموش لمحوں کے بعد اس نے اداس لہجے میں کہا۔

"وہ حیرت ناک طور پر ٹھیک ہو رہا ہے۔" میں نے کہا۔ "ڈاکٹر
اکبر نے اس کی ایک ذہنی گرہ پکڑ لی ہے جس کی کلید تمہارے
پاس ہے۔"

"میرے پاس؟" اس نے حیرت سے سوال کیا۔

"یہاں تم جو وقت اس کے سامنے رہی تھیں لہٰذا تمہارے
چلے جانے کی پسندیدگی کی انتہا سامنے آ سکی۔ اسپتال میں کئی
نرسیں اس کے ہاتھ سے پٹ چکی ہیں اور آخر کار ایک نرس صاحبزادی
پسند آ گئی ہے جو اس کی تمام تر دیکھ بھال کرتی ہے۔ کامران
نے گڑیا کہہ کر پکارا ہے۔ ڈاکٹر اکبر کا خیال تھا کہ وہ کسی
بہت ہی قریبی لڑکی کا نام ہے جو کامران کو بہت عزیز رہی تھی۔ نہ
لاشعور میں چھا گیا۔ کرنل صاحب سے بات ہوئی تو پتا
چلا کہ تم بچپن میں گڑیا کہلاتی تھیں۔ اکبر کی رائے ہے کہ اب
تم مختلف وقفوں سے مناسب مواقع پر بار بار اس کے سامنے
آؤ تو اس کی یادداشت پر حیرت انگیز اثرات مرتب ہو
سکتے ہیں۔"

"آپ اجازت دیں تو میں ابھی اور اسی وقت اسپتال
جانے کے لیے تیار ہوں۔"

"اتنی عجلت مناسب نہیں۔ پہلے میں اکبر سے بات کر لوں گا
… حالات خاصے سازگار ہیں۔ میرے اور کامران کے تعلق
… اسپتال … واقف ہے … اسپتال سے بھی
باخبر ہے لیکن وہ زبان کی پکی ہے۔ وعدہ کر چکی ہے کہ اب اس ذہنی اعتماد
کو بھول جائے گی لہٰذا تمہارے وہاں جانے میں کوئی حرج بھی نہیں ہے۔"

"پھر آپ اکبر کو کب فون کریں گے؟"

"ابھی اور اسی وقت۔" میں نے اس کے لہجے کی بے تابی محسوس کرتے
ہوئے اپنی جگہ چھوڑ دی اور وہ کھلکھلا کر ہنس پڑی۔ میری نگاہیں
بے اختیار اس کے رخسار پر پڑنے والے گڑھوں پر جم گئیں۔
مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے میں نے ایک مدت کے بعد اسے
یوں بے حجابانہ انداز میں ہنستے دیکھا ہو۔

"کیا گھور رہے ہیں؟" مجھے یوں اپنی طرف متوجہ پا کر
اس کی ہنسی یک بیک تھم گئی۔

"چاہِ ذقن کے غبغب میں مدفون ہونے کے بارے میں غور
کر رہا تھا۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔

"غبغب!" اس نے الجھن آمیز لہجے میں کہا۔ "یہ کیا
بلا ہے؟"

"پرانے ادیبوں اور شاعروں کی زبان ہے کہ ایسے حسین
جلوؤں کو اس قدر حیرت انگیز نام دیے گئے ہیں۔" میں نے اس کی
ناواقفیت سے فائدہ اٹھاتے ہوئے کہا۔ "ہنستے ہوئے رخسار میں
پڑنے والا گڑھا ہو تو چاہِ غبغب اور ٹھوڑی پر ہو تو چاہِ ذقن کہلاتا
ہے۔ حالانکہ یہ دونوں تو وہ مقامات ہیں جن پر سمرقند و بخارا
تو کیا پوری دنیا کی بادشاہت قربان کی جا سکتی ہے۔"

"آپ بھی بڑے مردوں کی طرح ہیں۔" وہ ہنستے ہوئے بولی۔ "بھلا
ان شاعرانہ نکتوں سے کیا فرق پڑتا ہے؟ عورت تو بس عورت
ہی ہوتی ہے۔ کالی ہو، گوری ہو، موٹی ہو یا کالی ہو، اس کے سینے
میں دل تو وہی عورت کا ہوتا ہے۔ مہربان اور محبت پرور۔
لیکن مرد دل نہیں بس عورت کا ظاہر دیکھتا ہے اور حسن کی
نزاکتوں میں الجھ کر رہ جاتا ہے۔ اندر جھانکنے کی زحمت نہیں کرتا۔"

"کم از کم تمہارے بارے میں یہ نہیں کہا جا سکتا۔" میں نے
شوخ لہجے میں کہا۔ "میں نے اندر کے حسن پر فدا ہو کر باہر کی
خوبیاں تلاش کی ہیں۔ گڑھے تو بعد کی دریافتیں ہیں۔"

"بحث میں آپ سے جیتنا ممکن نہیں۔ یہ بتائیں اکبر کو
فون کب کر رہے ہیں؟"

میں نے فوراً ہی اپنی جگہ چھوڑ دی اور فون پر ڈاکٹر اکبر
کے نمبر ملانے لگا۔ … اشتیاق … قریب کھڑی
ہوئی تھی۔ اسپتال سے سلسلہ ملنے پر معلوم ہوا کہ ڈاکٹر
اسپتال میں موجود نہیں تھا۔ میں نے … سے اس کے گھر کا
نمبر لیا اور اس سے رابطہ قائم کرنے لگا۔ میری دوسری کوشش بار آور
ثابت ہوئی اور تعارف ہوتے ہی ڈاکٹر کامران کے بارے میں …

آئے بغیر وہاں سے نکل کھڑے ہوئے۔

ہم اپنا کام دکھا کر واپس لوٹ رہے تھے لیکن اس علاقے کی فضا شور وغل سے گونج رہی تھی۔ اور اکا دکا فائرنگ سنائی دے رہے تھے۔ شاید سوالی داؤ کے حامیوں نے اپنے خیالی مخالفین کو خوفزدہ کرنے کے لیے آتشیں اسلحہ نکال لیا تھا۔

"یہ تو کچھ بھی نہ ہوا۔" سلطان شاہ نے گاڑی روانہ کرنے کے بعد کہا۔

"ہماری طرف سے اتنا ہی کافی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اب وہ اندھیرے میں آپس ہی میں لڑ پڑیں۔ اس وقت ہم انہیں یہ جتلانے میں کامیاب رہے ہیں کہ کوئی ان کے پیچھے لگ گیا ہے۔"

"پھر اب باقی وقت کہاں گزارو گے؟" اس نے اپنی رسٹ واچ دیکھتے ہوئے کہا۔

"مجھے رخشی سے ملنا ہے۔" میں نے آہستگی سے کہا۔

"لیکن گھر سے چلتے وقت تو تم نے اس کا ذکر نہیں کیا تھا؟" اس نے حیرت سے سوال کیا۔

میں مسکرا دیا۔ "غزالہ کے سامنے دانستہ اس کے ذکر سے گریز کر رہا تھا۔ کوئی نام بار بار سامنے آ رہا ہے تو ذہن میں بلا وجہ شبہات سر اٹھانے لگتے ہیں۔ وہ تعاون کر رہی ہے تو میں سوچ رہا ہوں کہ اس سے کھل کر بات کر لی جائے۔"

وہ خاموش ہو گیا اور میں نے تھوڑی دیر بعد کار اسٹون ہاؤس سے کچھ فاصلے پر پارک کر دی۔ "تم یہیں انتظار کرو، میں فارغ ہو کر جلد ہی واپس لوٹنے کی کوشش کروں گا۔"

اس وقت رخشی اپنے گھر پر شاید تنہا تھی کیونکہ دوسری دستک کے بعد اس نے خود ہی پھاٹک کھولا تھا اور مجھے دیکھ کر حیرت کا اظہار کیا تھا مگر میں وہاں رکے بغیر اس کے ساتھ ہی اندر بڑھتا چلا گیا۔

"کیا بات ہے آج کچھ زیادہ ہی جوش میں نظر آ رہے ہو؟" وہ میری طرف دیکھتے ہوئے شوخ لہجے میں بولی۔

"اس وقت محض تم سے ملنے کی نیت سے آیا ہوں، ماضی کی باتیں رہ رہ کر ذہن میں دستک مارتی رہتی ہیں اور میں ہمیشہ صبر کر کے رہ جاتا ہوں، سچ پوچھو تو تم ایک بدروح بن کر میرے ذہن سے چمٹ گئی ہو۔"

"بدروح!" وہ کھنکتی ہوئی آواز میں ہنس پڑی۔ "بدروح ہوتی تو تمہارے دل میں چھپے ہوئے خیالات بھی پڑھ لیتی لیکن تم ہمیشہ مجھے بے وقوف بنا کر اپنا کام نکال لیتے ہو اور میں سوچتی رہ جاتی ہوں۔"

"میں نے تمہیں بے وقوف بنا کر کون سا کام نکالا ہے؟" میں نے کمرے میں داخل ہوتے ہوئے جارحانہ لہجے میں سوال کیا۔

"پہلی باتوں پر خاک ڈالو اور صرف اتنا بتا دو کہ سلام کہاں ہے؟" اس کی تیکھی نگاہیں دلکش انداز میں میرے چہرے پر مرکوز تھیں۔

"مجھے کیا پتا؟ میں تو خود اس کی تلاش میں ہوں، کل رات مجھے اس کا پتا لگا کہ تمہارے پاس سے روانہ ہوا تھا، آج صبح جب واشر پہنچا تو وہ میرے پہنچنے سے پہلے ہی کہیں نکلا ہوا تھا۔"

"مجبور کرو گے تو مان لوں گی۔" وہ میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے بولی۔ "لیکن حقیقت یہ ہے کہ اسے آج دس بجے تک اپنے کمرے میں رک کر میری کال کا انتظار کرنا تھا۔ میں نے فون کیا تو وہ غائب تھا۔"

"میرے پاس کوئی جادو کی چھڑی تو نہیں ہے کہ کسی بڑے کے آدمی کو یوں پلک جھپکتے میں غائب کر سکوں۔" میں نے چڑچڑے پن کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا۔ "تم ہوٹل سے معلوم کر سکتی ہو کہ وہ کن حالات میں وہاں سے روانہ ہوا تھا۔"

"اسے جہنم میں ڈالو۔" وہ پہلو بدلتے ہوئے بولی۔ "میں معلوم کر چکی ہوں، وہ تنہا ہی گیا تھا لیکن اس پر کوئی بہت ہی خاص ذہنی آزمائش ہوگی ورنہ وہ کسی قیمت پر دس بجے سے پہلے اپنا کمرہ نہ چھوڑتا۔"

"میری طرف سے اس قدر بدظن ہو تو میرا یہاں آنا ہی بے کار ہے۔" میں نے اچاٹ لہجے میں کہا۔ "میں سمجھ رہا تھا کہ تم نے خود ہی سلام کو ہوٹل سے ہٹا دیا ہے تاکہ میں اس تک نہ پہنچ سکوں۔"

اس نے مجھے صوفے پر بیٹھنے کو کہا اور بولی۔ "تو یوں کہو کہ اس وقت بھی سلام کی تلاش میں آئے ہو؟"

"وہ میرا سسرالی نہیں ہے کہ میں اس کی تلاش میں اپنا خوار ہوتا پھروں۔" میں نے ترش لہجے میں کہا۔ "مجھے معلوم ہوتا کہ تم یہ خرافات سوچو گی تو بھول کر بھی ادھر کا رخ نہ کرتا۔"

"پھر سچ سچ بتاؤ کہ کیوں آئے ہو؟" اس کا لہجہ معاندانہ ہو گیا۔

"دوستی کی تجدید کے علاوہ اور کیا ہو سکتا ہے۔ سوچا تھا کہ میرا اور تمہارا دشمن ایک ہی ہے تو کیوں نہ ہم باقاعدہ کام کرنا شروع کر دیں، ہاں تو سے تو تمہیں کوئی بھلا لگے گا جب بھی موقع آیا وہ سب سے پہلے تمہاری گردن کو اپنے گا۔"

"آہستہ بولو، دیواروں کے بھی کان ہوتے ہیں۔" اس نے

زرداری کی بات ہے اور صاف ستھرے لہجے میں بولنے والوں کو بھی معاف کیا کرتا۔"

"تمہارے تو اس سے بہت قریبی مراسم رہے ہیں۔"

"بہت زیادہ قریبی۔" وہ مسکرا کر بولی۔ "لیکن اس کا چہرہ بھی نہ دیکھ سکی۔"

"ٹھکانا تو معلوم ہوگا اس کا؟"

"نوبت ہی نہیں آئی۔ ہمیشہ خود ہی آکر ملتا تھا اور ہمیشہ میری تو اس سے کل تین ملاقاتیں ہوئی تھیں اور تینوں بار وہ غیر متوقع طور پر خود ہی جا پہنچا تھا۔"

"یعنی تم اس کے بارے میں زیادہ مدد نہیں کر سکتیں۔"

"مجبوری ہے۔" وہ سر جھٹک کر بولی۔ "ہاں، یہ ضرور کر سکتی ہوں کہ کراچی میں اس کے کام کو بگاڑنا شروع کر دوں۔"

"یہ بھی خاصا اہم کام ہوگا۔"

"میری ایک کوشش ناکام ہو چکی ہے۔" اس کا انکشاف سن کر میں حیران رہ گیا۔

"پرسوں ہی ایک چھوٹی سی کھیپ آزاد علاقے سے یہاں پہنچی ہے۔" میرے استفسار پر اس نے بتایا۔ "میں نے ایک اہم سرکاری افسر کو فون پر مال لانے والے ٹرک کی ساری تفصیلات بتا دیں لیکن کوئی کارروائی نہیں کی گئی۔ مال بحفاظت منزل تک پہنچ گیا جبکہ میرے ذریعے اس شہر میں یہاں کسی کو کوئی رقم ادا نہیں کی جاتی۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہ بندوبست اوپر سے براہ راست ہوتا ہے۔"

"پھر تم یہاں کا کام کیسے بگاڑ سکو گی؟"

"مجھے درجے کے ملازمین عام طور پر ایسی ہی جگہت میں ادا ہوتے ہیں۔ ان کا دائرہ کار چھوٹے موٹے چھاپوں پر ہے جبکہ اب ان ہی میں سے کسی کو اکسانے کی کوشش کروں گی۔"

"اس کا مطلب یہ ہے کہ آج سے ہمارے درمیان تعاون کا باقاعدہ معاہدہ ہو گیا۔" میں نے اپنا ہاتھ اس کی طرف بڑھاتے ہوئے کہا۔

"ہاں، اور اب اس کا ایک چھوٹا سا جشن بھی ہو جائے۔" وہ تپاک کے ساتھ ہاتھ ملاتے ہوئے بولی۔

ہم دونوں ایک بار پھر لاہور کی سرزمین پر کھڑے تھے۔

لاہور روانگی سے پہلے سلطان شاہ کا موڈ خاصا خراب رہا تھا کیونکہ مجھے زینی کے پاس کافی دیر لگ گئی تھی لیکن جب میں نے اسے زینی کے ساتھ ہونے والے نئے معاہدے سے آگاہ کیا تو اس کا غصہ فرو ہو گیا اور پھر ہمارا سفر خاصا خوشگوار گزرا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ اس بار کچھ ہو کر ہی رہے گا۔" سلطان شاہ نے میرے ہمراہ ایئرپورٹ کی عمارت سے باہر نکلتے ہوئے پُرخیال لہجے میں کہا۔

"کیا کوئی الہام ہوا ہے؟" میں نے ازراہِ مذاق کہا۔

"چھٹی حس۔" اس نے گہری سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "میرا دل کہہ رہا ہے کہ اس بار ضرور کوئی بڑا تصادم ہوگا۔ اس بار وہ لوگ بہت چوکنے ہو گئے ہیں۔ ہمیں ہر قدم پھونک پھونک کر اٹھانا ہوگا۔"

"شاید اس بار زینی نے تمہارے اعصاب پر کچھ ناگوار اثرات مرتب کیے ہیں۔" میں نے اس کی سنجیدگی کا مضحکہ اڑاتے ہوئے شوخ لہجے میں کہا۔

"ذرا اپنے دائیں طرف نگاہ ڈالو۔ سرمئی سوٹ میں چھپے والا دراز قد آدمی لاؤنج سے نکلتے ہی ہمارے ساتھ ہو لیا تھا۔" اس نے سرگوشیانہ لہجے میں کہا۔ "وہ بار بار ہماری ہی طرف دیکھ رہا ہے۔"

میں نے بے پروایانہ انداز میں سر گھمایا تو سرمئی سوٹ والا ہم سے چند قدم پیچھے چلا آ رہا تھا۔ میں نے جیب سے سگریٹ کا پیکٹ نکالا اور سگریٹ سلگانے کے بہانے چلتے چلتے وہیں رک گیا۔ میں نے یکے بعد دیگرے تین دیاسلائیاں جلائیں جو میرے نتھنوں سے خارج ہونے والی تیز ہوا سے بجھ گئیں۔ میں نے انکھیوں سے دیکھا کہ سرمئی سوٹ والے نے اپنی رفتار سست کر دی تھی لیکن دیاسلائیاں بجھنے کے باعث اس کی سست روی اس کے کام نہ آ سکی اور وہ اسی انداز میں چلتا ہوا ہم سے آگے نکل گیا۔

چوتھی تیلی نے سگریٹ کا سرا روشن کر دیا۔

"تم بلاوجہ چھٹی اور ساتویں حس کو بدنام کر رہے ہو۔" میں نے اسی سرگوشیانہ لہجے میں کہا۔ "جب ایک مشتبہ آدمی سامنے نظر آ رہا ہے تو گھما پھرا کر بات کرنے کی کیا ضرورت تھی؟"

"اس وقت تک ذہن پر زور دینے کے باوجود میں اسے شناخت نہیں کر سکا تھا۔ تمہارے رکنے کے بعد اچانک یاد آیا ہے کہ پچھلی بار جب ہم لاہور آئے تھے تو اسٹیشن سنڈیکیٹ کے دفتر سے واپسی پر جتالی کو اغوا کرنے والوں میں وہ بھی شامل تھا۔"

"کیا تمہیں پورا یقین ہے؟" میں نے آگے بڑھتے ہوئے سوال کیا۔

"اب کوئی شبہ ہی نہیں رہا۔ اغوا کرنے والوں میں شامل رہا ہو یا نہ رہا ہو، اس جگہ میں ضرور پیش پیش تھا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ شہر میں کڑی نگرانی ہو رہی ہے۔"

خود یہ واقعات کی تہہ تک پہنچ چکا تھا اور خوب سمجھ رہا تھا کہ ان پے در پے وارداتوں کے پیچھے لائیلڈز کانچ کے اسسٹنٹ منیجر کا کوئی غرض خواہ نہیں بلکہ شیخ محمود سرگرم تھا اور وہ یہ بھی جانتا تھا کہ میرا اصل ٹھکانا کراچی میں ہے لہٰذا میری خاموشی سے اس نے یہ نتیجہ اخذ کر لیا ہوگا کہ سیکورٹی افسر کو دی گئی دو روز کی مہلت ختم ہونے سے پیشتر میں دوبارہ لاہور کا رخ کروں گا اور اس مقصد کے لیے کراچی تک دو طرفہ سفر کے لیے ملک میں فضائی سفر کا ایک ہی راستہ میسر تھا لہٰذا اس نے اپنے آدمی ایئرپورٹ پہ آنے والے مسافروں کی جانچ پڑتال پہ مامور کر دیے۔

اب یہ میری خوش نصیبی تھی کہ سلطان شاہ کے تعاقب میں آنے والوں کا یہ منصوبہ کا وار بھی طرح ناکام ہو گیا تھا۔ میں ان ہی خیالات کی دنیا میں ڈوبا آنے والی گھمبیر دشواریوں سے بے خبر سلطان شاہ کے ہمراہ ٹیکسی اسٹینڈ کی طرف بڑھا اور کسی جانب سے ایک ٹیکسی ہمارے قریب آ رکی۔

ڈرائیور پھرتی کے ساتھ اپنی نشست سے اترا اور منزل کے بارے میں کوئی استفسار کیے بغیر ہمارا سوٹ کیس ٹیکسی کی ڈکی میں ڈال دیا۔ ہم دونوں پچھلی نشست پہ بیٹھ گئے اور اس نے ہوٹل کا نام سنتے ہی ٹیکسی آگے بڑھا دی۔

ایئرپورٹ اور پھر چھاؤنی کی حدود سے نکلنے کے بعد ڈرائیور نے سیدھا راستہ چھوڑ کر ٹیکسی گلیوں میں گھمانی شروع کی تو مجھے دوبارہ ہوٹل کا نام دہرانا پڑا۔

"صاحب آپ بے فکر رہیں، میں اسی طرف نکلوں گا۔ ان ٹیلیفون والوں نے جگہ جگہ سے سڑک کھود کر ادھیڑ ڈالی ہے، چکر بنے ہوئے ہیں، نیا آدمی تو یہاں چکرا کر رہ جاتا ہے۔" ٹیکسی ڈرائیور نے طنزیہ لہجے میں کہا اور پھر خاموش ہو گیا۔

پھر ٹیکسی براہ راست مال روڈ پہ نکلنے کے بجائے ایک اجنبی سڑک پہ بڑھتی نظر آئی تو مجھے تشویش ہونے لگی اور اعصاب پہ عجیب سی بے چینی طاری ہونے لگی۔ "یہ تم کہاں بھٹکتے پھر رہے ہو؟" اس بار میں نے ڈرائیور کو ترش لہجے میں مخاطب کیا تھا۔

"خاموش بیٹھے رہو!" وہ بدلے ہوئے تحکمانہ لہجے میں غرایا اور میری نگاہیں بے اختیار پیچھے گھوم گئیں۔

ٹیکسی کے تعاقب میں ایک اور کار بھی اسی سڑک پہ مڑ کر آ گئی تھی۔ ڈرائیور ہم دونوں کے مقابلے میں کمزور تھا۔ تنہا اس کے لہجے میں چھپا ہوا اعتماد بتا رہا تھا کہ پیچھے آنے والی کار میں بھی اسی کے ساتھی سوار تھے۔

لمحے بھر کے لیے میرا ذہن سن ہو کر رہ گیا۔

اس بار ہم پہ بھرپور جال ڈالا گیا تھا۔ مسٹر چیکی سوٹ والے کو ہم نے بے شک موت کے گھاٹ اتار دیا تھا اور اپنی دانست میں گلوخلاصی حاصل کر لی تھی لیکن وہ ہماری تلاش میں اندر لوٹنے سے پہلے اپنا کام دکھا چکا تھا۔ اس کی نشاندہی کی بنا پہ ہم باہر قدم رکھتے ہی پہچان لیے گئے اور ان کے ایک آدمی نے نہایت اطمینان سے ہمیں اپنی ٹیکسی میں سوار کرا لیا جبکہ باقی آدمی مناسب موقعے کی تلاش میں دوسری کار میں ہمارے پیچھے ہو لیے۔

وہ صورتحال ہمارے لیے بہت سنگین تھی۔ اس وقت ہم دونوں بالکل غیر مسلح تھے۔ ہمارے ہتھیار سوٹ کیس میں مقفل تھے جو ہماری دسترس سے باہر کار کی ڈکی میں بند تھا جبکہ پچھلی کار تیزی سے بڑھتی چلی آ رہی تھی۔ مجھے اندازہ تھا کہ وہ لوگ آباد علاقے میں داخل ہونے سے پہلے ہمیں بے دست و پا کر کے اپنا قیدی بنانے کی کوشش کریں گے اور راستے کی تبدیلی بھی اسی مقصد کے سبب کی گئی تھی۔

ڈیش بورڈ سے آنے والی مدھم روشنی کے انعکاس میں میری اور سلطان شاہ کی آنکھیں چار ہوئیں اور میں نے اس کے بشرے پہ ایک بار پھر خون کی پیاس مستقل دیکھی۔ وہ صحیح معنوں میں ایک خونخوار بھیڑیا تھا جو کسی مشکل میں پھنسنے کے بعد سب کچھ کر گزرنے کے لیے تیار رہتا تھا۔

میں اچھل کر ڈرائیور کے برابر والی نشست پہ پہنچا اور سلطان شاہ نے اس کی گردن پہ ہاتھ ڈال دیا۔ ٹیکسی جھٹکا لے کر سڑک پہ لہرائی، اسی لمحے ایک جھٹکے سے کھٹکے کی آواز ہوئی اور اس سے قبل کہ ڈرائیور اپنے بائیں ہاتھ میں دبے ہوئے چاقو کا پھل میرے بدن کے کسی حصے میں اتارنے میں کامیاب ہوتا، میں نے پوری سختی کے ساتھ اس کا بازو گرفت میں لے کر مروڑنا شروع کر دیا۔

وہ دونوں طرف سے اس بری طرح شکنجے میں آیا کہ اسٹیئرنگ اس کی گرفت سے نکل گیا۔ وہ تو غنیمت تھا کہ ٹیکسی کے اگلے پہیوں اور اسٹیئرنگ کا میکنزم قابل رشک حالت میں تھا ورنہ ٹیکسی اسی رفتار سے کسی بھی ڈھلان پہ اتر کر الٹ سکتی تھی۔

میرا اندازہ تھا کہ سلطان شاہ ڈرائیور کو پچھلی نشست پہ اٹھا لے گا لیکن اس نے نہ جانے کیا سوچا کہ جھک کر چلتی ہوئی ٹیکسی کا ڈرائیور کی سمت والا دروازہ کھولا اور

اگلے ہی لمحے ڈرائیور ہولناک چیخ کے ساتھ چلتی کار سے نیچے لڑھک گیا۔

گرتے ہوئے اس نے سنبھالا لینے کی سر توڑ کوشش میں اپنا پاؤں اگلے پائیدان میں پھینک دیا اور اسٹیئرنگ تھامنے کی کوشش کی اگر میں بروقت اسٹیئرنگ نہ سنبھال لیتا تو ٹیکسی بُری طرح داہنی طرف دائرے کی صورت میں گھوم جاتی۔ چند ثانیوں کے لیے ٹیکسی کو بُری طرح دھچکے لگے لیکن میں نے سرعت کے ساتھ ڈرائیونگ سیٹ سنبھال کر رفتار ایک دم بڑھا دی۔

ٹیکسی کے لہرانے کی بنا پر پچھلی گاڑی والوں نے شاید گڑبڑ کا اندازہ لگا لیا تھا اور رفتار بڑھا کر ٹیکسی کے بالکل عقب میں آ چکے تھے لیکن ٹیکسی کے سڑک پر لہرانے کے باعث وہ آگے نکلنے کی ہمت نہ کر سکے تھے جس وقت سلطان شاہ نے ڈرائیور کو سڑک پر دھکیلا تو پچھلی گاڑی داہنی سمت سے گھس کر آگے نکلنے کے لیے کوشاں تھی اگر اس کو پوری قوت سے بریک لگا کر نہ روکا جاتا تو ٹیکسی ڈرائیور اسی گاڑی کے پہیوں تلے روندا جا چکا تھا۔

میں نے عقب نما آئینے میں دیکھا کہ پچھلی گاڑی اس مقام پر رک گئی تھی جہاں ڈرائیور کو بے دردی کے ساتھ پھینکا گیا تھا۔ ہیڈ لیمپس کی روشنی میں ایک تندرست انسانی ہیولا سڑک پر پڑے ہوئے ساتھی کو سہارا دیتا نظر آیا پھر پچھلی گاڑی ان دونوں کو وہیں چھوڑ کر آندھی اور طوفان کی رفتار سے ہمارے پیچھے بڑھنے لگی۔

"پچھلی سیٹ اکھاڑ دو۔" میں نے پائیدان سے پاؤں اٹھا کر سلطان شاہ کی طرف بڑھاتے ہوئے کہا۔ "اور سوٹ کیس ادھر پھینک کر اسلحہ نکالو ورنہ آج کی رات ہم بے موت مارے جائیں گے۔"

پچھلی نشست سے ریکسین پھٹنے اور بند ٹوٹنے کی آوازیں آنے لگیں۔

میری ہدایت محدود اور مختصر سی تھی لیکن سلطان شاہ کی عقل اس وقت بہت اونچی پرواز کر رہی تھی چند ہی سیکنڈ بعد اس نے پچھلے دروازے سے ٹیکسی کی عقبی نشست اور اس کی پشت گاہ سڑک پر لڑھکا دی۔

پیچھے آنے والی گاڑی کے ڈرائیور کے لیے وہ ناگہانی رکاوٹیں ایک امتحان بن گئیں۔ بریک چرچرانے کی آوازوں سے ویرانہ گونج اٹھا اور ہمارے درمیان کم ہوتا ہوا فاصلہ ایک بار پھر بڑھ گیا۔

"جیتے رہو برخوردار!" میں نے نعرہ لگایا۔ "آج تو تم کمال کر رہے ہو۔"

"میں تیار ہوں۔" تھوڑے توقف کے بعد سلطان شاہ کی بوجھل آواز سنائی دی مجھے یوں محسوس ہوا جیسے کوئی خونخوار درندہ موقع پا کر اس پر نشست سا چڑھنے لگا ہو۔ "انھیں قریب آنے دو۔ میں ایک ایک کو چھلنی کر دوں گا۔"

"خونریزی کی ضرورت نہیں ہے۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔ "آج کے لیے اتنا ہی کافی ہے۔ کوشش کرو کہ وہ خوفزدہ ہو کر فرار کی راہ اختیار کرنے پر مجبور ہو جائیں۔"

"میرا بس چلے تو ان کی جڑ بنیاد کو بھی زندہ نہ چھوڑوں۔" اس کی تلخ اور جھنجھلائی ہوئی آواز ابھری۔ "آج کی رات میں ان کے لیے یادگار بنا دوں گا۔ اب تو اسلحہ بھی موجود ہے جو میرے پاس ہے۔"

میں نے اپنے وجود کی گہرائیوں میں اداسی کی ایک لہر ابھرتی محسوس کی۔ "تم ٹھیک کہتے ہو سلطان شاہ! لیکن یہ بھی انسان ہیں کوئی گاجر مولی تو نہیں کہ انھیں بلا امتیاز نیست و نابود کر دیا جائے۔"

"خدارا کامران کو یاد کرو۔" اس کی آواز میں تلخی گہری ہو گئی۔ "وہ میرا نہیں تمہارا ہونے والا سالا ہے۔ یہ زندہ لاشوں کے سوداگر ہیں صاحب!" فرطِ جذبات سے وہ تقریباً چیخ پڑا۔ "یہ ہیروئن نہیں، موت بلکہ بدترین موت بیچتے ہیں اور ان کے خریدار اس موت کو گلے لگانے پر مجبور ہیں قسم پروردگار کی، میں ان میں سے کسی کو اور کبھی معاف نہیں کروں گا۔"

"اتنا اونچا نہ بولو سلطان شاہ۔" میں نے دھیمے لہجے میں کہا۔ "شاید تم ہی نے بتایا تھا کہ تمہاری زمینوں پر بھی افیون کی کاشت ہوتی ہے۔"

"افیم، چرس، بھنگ، گانجا، شراب سب بیکار باتیں ہیں ڈپٹی صاحب۔" اس وقت وہ شاید زیادہ ہی جذباتی ہو گیا تھا۔ "یہ سب نشے ہیں جنھیں تم جب چاہو چھوڑ سکتے ہو لیکن ہیروئن غلامی ہے غلامی، آدمی مر سکتا ہے لیکن اسے چھوڑ نہیں..."

پھر اچانک ہی ایک ہولناک دھماکے کے ساتھ ٹیکسی میں بارود کی بو بھر گئی۔ پیچھے آنے والی کار اس فائر کی زد میں آ گئی تھی کیونکہ دونوں کا درمیانی فاصلہ ایک بار پھر گھٹنے لگا تھا۔

"سائلنسر کیوں نہیں چڑھایا سلطان شاہ؟" میں نے سر جھٹکتے ہوئے سوال کیا۔

"دھماکا جب تک کان پھاڑ کر نہ رکھ دے گولی چلانے کا مزہ نہیں آتا صاحب۔" وہ اس وقت ہر لحاظ سے کٹر قبائلی بنا ہوا تھا۔ "دھماکے میں تو مردانہ شان ہوتی ہے اور دل بھی بڑھتا ہے۔"

"چلو تو پھر یوں ہی سہی۔" میں نے اس کے جنگی ولولے کے سامنے ہتھیار ڈالتے ہوئے کہا۔ "میں پچھلی ٹیکسی روکنے جا رہا ہوں۔"

سوئے کہیں سنبھال کر پیچھے آجاتا۔ اب وہ شرمندہ ہوئیں گے یا ہم دونوں نے؟"

"میں مر بھی جاؤں تو پروا نہ کرنا۔" اس نے کرخت لہجے میں کہا۔ "میں گاؤں سے پہلوان بننے کے خواب لے کر کراچی آیا تھا لیکن اب اس سے نفرت ہو چکی ہے۔ اس سے جس کا بھی رشتہ ہے یوں سمجھو کہ وہ میرا کھلا دشمن ہے۔"

پھر پیچھے سے فائر ہوا اور گولی ہماری ٹیکسی کی آہنی باڈی سے ٹکرا کر رہ گئی۔

عقب نما آئینے میں پچھلی کار کی روشنیوں کا انعکاس کبھی قریب اور کبھی دور ہوتا نظر آرہا تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ لوگ تعاقب جاری رکھنے یا تصادم ہونے کے بارے میں کوئی فیصلہ نہ کر پا رہے ہوں۔

"ہوشیار!" میں نے آواز لگائی اور ٹیکسی اچانک داہنی طرف کچی ڈھلان پر اتار دی اور شدید جھٹکوں کے درمیان پھر دو ڈھائی گز پر بریک لگا دیے۔

سلطان شاہ مجھ سے پہلے ہی نیچے کود چکا تھا۔ میں بھی انجن کی چابی جیب میں ڈال کر نیچے آگیا۔ اس اثنا میں دوسری کار سڑک پر رک چکی تھی لیکن اس میں سے کوئی اترتا ہوا نظر نہیں آیا تھا۔

"میرا خیال ہے کہ ان سے ٹکرانے کے بجائے ہم بچ کر کسی طرف نکل جائیں تو زیادہ بہتر ہوگا۔" میں نے تاریکی کی چادر میں سڑک پر کھڑی ہوئی کار کو گھورتے ہوئے کہا۔

"میری دانست میں مقابلہ سود مند رہے گا۔" اس نے فکر انگیز لہجے میں کہا۔ "ان میں سے کوئی ہاتھ آگیا تو خاصی معلومات حاصل ہو سکتی ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ مقابلہ برابری کا ہو۔"

"مجھے بھی کار میں دو ہی ہیولے نظر آرہے ہیں۔" میں نے دور سے نظریں ہٹائے بغیر کہا۔ "لیکن وہ کار میں بیٹھے کیا کر رہے ہیں؟"

اسی لمحے وہ دونوں محتاط طریقے سے کار سے نکلتے نظر آئے۔ سلطان شاہ کا ارادہ گولی چلانے کا تھا لیکن فاصلہ زیادہ ہونے کی وجہ سے میں نے اسے روک دیا۔

پھر اچانک سلطان شاہ نے دوسرا پستول میرے حوالے کر دیا۔ ادھر سڑک پر پھیلی ہوئی تاریکی میں وہ دونوں غائب ہو چکے تھے اور سڑک کے کنارے کار کا ہیولا رات کی تاریکی میں عجیب سا منظر پیش کر رہا تھا۔

میں نے سلطان شاہ کے ساتھ سرگوشیوں میں بات کر کے اسے بتایا۔ میری ایک تجویز پر شدید اعتراض تھا لیکن میرے اصرار پر اسے خاموشی اختیار کرنا پڑی اور میں ٹیکسی کی چابی اس کے حوالے کر کے ایک طویل چکر کاٹتے ہوئے سڑک کی طرف بڑھنے لگا۔ اس دوران میں ان دونوں کی جھلک نہ دکھائی دی تھی۔ بس ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے انہیں زمین نگل گئی ہو لیکن مجھے پورا یقین تھا کہ وہ تاریکی اور جھاڑیوں کی آڑ لیتے ہوئے ٹیکسی تک پہنچنے کی کوشش کر رہے ہوں گے۔

رات کے سناٹے میں جھینگروں کے مسلسل شور میں آخر کار میں سڑک تک پہنچنے میں کامیاب ہو گیا۔ کچھ دیر تک میں اس کی سیاہ مزدا سے کچھ دور سینے کے بل سڑک پر پڑا کار کا جائزہ لیتا رہا۔ جب مجھے وہاں زندگی کے کوئی آثار نظر نہ آئے تو میں محتاط انداز میں کار کے قریب پہنچ گیا۔ مجھے ہر لمحے یہ خوف لاحق تھا کہ کہیں وہ دونوں اپنی کار کے نزدیک ایک انسانی ہیولے کو حرکت کرتے دیکھ کر میری حکمت عملی کا اندازہ نہ لگا لیں۔

کار خالی پڑی ہوئی تھی۔ دروازے غیر مقفل تھے اور انجن سے چابی غائب تھی۔ میں نے وہیں پڑے پڑے حلق سے کسی فاختہ کی طرح گھٹی گھٹی سی چلبلاتی ہوئی آواز بلند کی۔ اس کی بازگشت معدوم بھی نہ ہونے پائی تھی کہ دوسرے ہی لمحے میں آتشیں اسلحے کا شور گونج اٹھا۔ مجھے خوشی ہوئی کہ سلطان شاہ نے اشارہ سنتے ہی کارروائی کا آغاز کر دیا تھا۔

پھر یکے بعد دیگرے مزید فائر ہوئے۔ شور سے ظاہر ہو رہا تھا کہ حریفوں کے پاس بھی بڑے لوڈ کا اسلحہ موجود تھا۔ اس کے بعد تو دونوں ہی طرف سے فائرنگ میں تواتر آگیا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے دونوں فریقوں میں کم سے کم وقت میں زیادہ سے زیادہ راؤنڈ فائر کرنے کا مقابلہ شروع ہو گیا ہو۔

مجھے ٹیکسی ڈرائیور کا خیال آیا جسے ہم نے کافی دور چلتی ہوئی ٹیکسی سے نیچے پھینک دیا تھا اور پھر اس کی دیکھ بھال کے لیے سیاہ مزدا سے ایک آدمی وہاں چھوڑ دیا گیا تھا۔ اگر اس وقت وہ دونوں بھی اس طرف آ نکلتے تو میری چال بری طرح ناکام ہو سکتی تھی۔

مجھے بے چینی سی ہونے لگی۔ سلطان شاہ ضرورت سے زیادہ وقت برباد کر رہا تھا۔ اس کی فائرنگ میں طویل وقفے آنے لگے تھے جبکہ اس کے حریف پورے جوش و خروش سے گولیاں چلا رہے تھے۔ اگر فائرنگ کے شور کی ہی بنا پر کوئی اندازہ قائم کرنا ہوتا تو یہی کہا جا سکتا تھا کہ ایک فریق کے پاس میگزین کی کمی واقع ہو گئی تھی اور وہ کفایت پر اتر آیا تھا۔

آخر کار وہ واقعہ ظہور پذیر ہو ہی گیا جس کا مجھے شدت

کا جواب چاہیے — اوور!" رابطہ ختم ہو جانے پر میں نے بیزاری سے خشک لہجے میں مطلب کی بات چھیڑ دی۔

"اچھی طرح تحقیقات کر لی گئی ہیں۔ ہمارا اسسٹنٹ آفیسر جوئے کا شوقین نہیں ہے اور نہ ہی وہ اس مد میں کسی کے پچاس ہزار روپے کا مقروض ہے۔ تمہاری پوری کہانی سراسر جھوٹ پر مبنی ہے — اوور!"

"وہ پرانی بات ہو گئی۔" میں نے کہا۔ "پچاس ہزار کی رقم میں تمہارے اسسٹنٹ آفیسر کو انعام میں معاف کر چکا ہوں اس سے مجھے کوئی سروکار نہیں۔ اب تو بیس لاکھ کی بات کرو — اوور!"

"بیس لاکھ!" ایک گہرے سانس کے ساتھ آواز ابھری۔

"لیکن کس لیے؟ اوور!"

"تمہارا حافظہ کمزور معلوم ہوتا ہے ایس او۔" میں نے جھنجھلاتے ہوئے لہجے میں کہا۔ "کوئی مقوی اعصاب دوا استعمال کیا کرو۔ میں بتا چکا ہوں کہ بیس لاکھ اسپیڈز کلب کی ساکھ اور نیک نامی کی قیمت کے طور پر ادا کرنا پڑے گی۔ ورنہ پچھلے دنوں میں نے جو کچھ دیکھا اور بھگتا ہے وہ تمام معلومات سرکاری اداروں کو فراہم کر دی جائیں گی جو تم سب کی زندگی عذاب بنا دیں گے — اوور!"

"بیس لاکھ بہت بڑی رقم ہے — اوور!"

"ٹھیک ہے — اوور اینڈ آل۔" میں نے خشک لہجے میں بات ختم کر دی۔

"ایس۔ او کالنگ ٹو ون نمبر ٹو... اوور۔" رابطہ منقطع ہونے سے پہلے ہی اس کی آواز پھر سنائی دی۔

"اب کیا مصیبت ہے؟ اوور!" میں نے بگڑتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"تم تو ناراض ہو گئے — بات پوری بھی نہیں کرنے دی مجھے — اوور!" اس کی آواز میں مصالحت سے زیادہ خوشامد کا عنصر نمایاں تھا۔

"میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ مجھے پیسے کا لالچ نہیں ہے۔ یہ رقم میں تم سے تمہاری کمزوریوں کی قیمت کے طور پر وصول کرنا چاہتا ہوں۔ ہو سکتا ہے کہ بعد میں کسی محتاج گھر کو دے دوں — اوور!"

"ٹھیک ہے تو کب آ رہے ہو رقم لینے؟ اوور!"

"تمہیں اپنا آدمی بھیجنا ہوگا — وہ پیر کی شب

منٹو پارک کی پارکنگ لاٹ میں انتظار کرے گا۔ تمہارا آدمی پیدل ہوگا۔ اگر کوئی چال چلنے کی کوشش کی گئی تو نتائج کی ذمہ داری تم پر ہوگی — اوور!"

"لیکن وہ تمہیں کیسے پہچانے گا؟ اوور!"

"جیسے ہی گلے میں سرخ مفلر لپٹا ہوا ہوگا — وہ مجھے شوگر کوئین کہے گا اور میں جواب میں شوگر کنگ کہوں گا — اوور!" میں نے سلطان شاہ کو آنکھ سے اشارہ کر کے معنی خیز لہجے میں کہا اور میری بات کا اثر توقع کے عین مطابق رہا۔

"تو تم وہ گفتگو سن چکے ہو۔" اس نے شاید گہرا سانس لے کر کہا تھا۔ "کیا یہ ممکن نہیں کہ تم ہم سے تعاون کرو۔ ہم باصلاحیت لوگوں کی قدر کرتے ہیں — ہمارے ساتھ کام کر کے تم بیس لاکھ کو بھول جاؤ گے — اوور!"

"بیس لاکھ وصول کرنے کے بعد سوچا جا سکتا ہے۔" میں نے بے پروایانہ لہجے میں کہا۔ "اس بارے میں تمہارے کسی بڑے کو سامنے آنا ہوگا۔ اس کے بغیر بات نہیں بن سکے گی — اوور!"

"میں تمہارا پیغام باس تک پہنچا دوں گا۔" قدرے توقف کے بعد کہا گیا۔ "میرا آدمی مقررہ وقت پر منٹو پارک پہنچ جائے گا اس کے پاس براؤن رنگ کے چمڑے کا بریف کیس ہوگا جس میں رقم ہوگی اور سر پر نیلی ٹوپی اوڑھے ہوئے ہوگا — اوور!"

"لگے ہاتھوں یہ بھی سن لو کہ اگر صادق تمہارا آدمی تھا تو ائیرپورٹ کے ایک بیت الخلا میں تمہارا ایک اور ساتھی منتظر ہے۔ اسے وہاں سے اٹھوا لینا — اوور!" میں نے شوشا بھی چھوڑ دیا۔

"اوہ!" اس کی اضطراری آواز سنائی دی۔ "کیا وہ زندہ ہے کیا؟ اوور!"

"خوش قسمت ہوا تو گردن ٹوٹنے کے بعد بھی زندہ رہ گیا ہوگا۔ یہ یاد رکھنا کہ میں ہر وقت آنکھیں کھلی رکھنے کا عادی ہوں — اوور اینڈ آل۔" اس بار میں نے ٹرانسمیٹنگ بٹن چھوڑنے کے ساتھ ہی اسے سوئچ آف کر دیا۔

"یہ تم نے اچھا کیا کہ آگے جو بات جتا دی۔" ادھر سے فارغ ہوتے ہی مجھے سلطان شاہ کا تبصرہ سنائی دیا۔ "شوگر کوئین اور صادق کے حوالے انہیں بہت کچھ سوچنے پر مجبور کر دیں گے۔"

"مطمئن ہے کہ میں ابھی تک ان کا راز داری کا ... یہاں کامیاب شروع ہو چکا ہوں۔" میں نے گہرا سانس لے کر

"میں نے اسے یہ تاثر دیا ہے کہ میں چند دشمنوں اور بدخواہوں کی ایک سچویشن میں رہ رہا ہوں جو ہر وقت میری سلامتی کے بارے میں فکر مند رہتے ہیں جب کہ میرے ساتھ تمہارے علاوہ کوئی نہیں ہے۔ تمہیں بہت چوکنا رہنا ہوگا۔"

"تم فکر نہ کرو — میں تمہارے اعتماد پر پورا اترنے کی کوشش کروں گا۔"

میں برآمدے میں پام کے گملوں کی اوٹ میں یوں کھڑا ہوا تھا جیسے کسی کا انتظار ہو۔ میں نصیر کو خود ہی خوش آمدید کہنا چاہ رہا تھا تاکہ اس کے ساتھ آنے والوں کی تعداد سے باخبر رہ سکوں۔

ٹھیک دس بجنے میں پانچ منٹ پر ایک لمبی چوڑی سیاہ فورڈ فالکن سڑک پر تیرتی ہوئی نمودار ہوئی اور ہلکے سے ہچکولے کے ساتھ ہوٹل کے پورچ میں آ رکی۔

آنے والا شاید ہوٹل والوں کے لیے اجنبی نہیں تھا کیونکہ دربان نے شناسائی کے انداز میں احتراماً سر جھکاتے ہوئے پچھلی نشست کا عقبی دروازہ کھولا تھا اور ایک دراز قامت و توانا شخص سر پہ ہاتھ رکھے کار سے نیچے اترا تھا۔

وہ کار سے اتر کر سیدھا اندر چلا گیا۔ اس کے ڈرائیور نے مٹھی میں دبا ہوا ایک نوٹ ہوٹل کے دربان کی طرف بڑھایا اور کار پارکنگ کی سمت لیتا چلا گیا۔ کار میں ڈرائیور اور اس دراز قامت کے سوا کوئی تیسرا وجود نہیں تھا۔

میں ایک لمحے کے لیے الجھن کا شکار ہو گیا کیونکہ میں نصیر کو نہیں پہچانتا تھا۔ البتہ پولیس کی پوسٹ کے مطابق نصیر اور توقیر کے خدوخال میں بہت فرق تھا جس کی وجہ سے اندازے سے کام چلانا بھی دشوار تھا۔ آخر میں نے ہوٹل کے دربان ہی سے مدد لینے کا فیصلہ کیا اور میرے استفسار کے جواب میں اس نے بتایا کہ آنے والا این۔ اے ملک تھا۔

وہ مخفف نام میرے لیے نیا نہیں تھا۔ ماجنیین سنڈیکیٹ لمیٹڈ کے معاملے میں بھی نصیر خان کی زبانی وہ نام پہلے بھی سن چکا تھا۔ یوں تو ہم مختلف ہی بھائیوں کے نام کے ابتدائی حروف این اے بنتے تھے لیکن مجھے یہ معلوم نہ ہو سکا تھا کہ نصیر اور توقیر نے اپنے ناموں کے ساتھ ملک کا اضافہ کب سے اور کیوں کیا تھا۔

میں لاؤنج سے گزر کر ریسٹوران میں داخل ہوا اور وہیں بیٹھ کر طائرانہ انداز میں بیٹھے ہوئے لوگوں کا جائزہ لینے لگا جن کی تعداد قابل ذکر نہیں تھی۔ میں نے حکمت عملی کے طور پر ناشتہ فورڈ فالکن والے کو نظر انداز کرنے کی کوشش کی تھی لیکن اس نے خود ہی ہاتھ ہلا کر مجھے اپنی طرف متوجہ کیا اور میں اس کی میز کی طرف بڑھتا چلا گیا۔

"توقیر ہی؟" میرے قریب پہنچنے پر اس نے کرسی سے اٹھ کر استفسار طلب لہجے میں کہا اور میرے سر کی تائیدی جنبش کی صورت میں جواب پاتے ہی اس نے والہانہ انداز میں مجھے اپنے دونوں ہاتھوں میں سمیٹ کر سینے سے لگا لیا۔

وہ حقیقت میں ہی ہو یا اداکاری لیکن چند لمحوں کے لیے میرے عقل و دماغ پر ایسی رقت سی طاری ہوئی کہ میں اس کے جواب میں ایک لفظ بھی نہ بول سکا اور آخر کار اس نے میرے بدن کے گرد اپنی مضبوط گرفت ڈھیلی کر دی۔

"میرا خیال تھا کہ تم نہیں آؤ گے۔" وہ بولا تو اس کی آواز بھرائی ہوئی سی تھی۔ "بڑی ماں بھی آنے کے لیے تڑپ رہی تھیں لیکن یہاں آ کر وہ تماشا بن جاتیں اسی لیے گھر چھوڑ آیا۔"

"کیا بڑی ماں واقعی زندہ ہیں؟" میں نے براہ راست اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے پہلا چبھتا ہوا سوال کر ڈالا کیونکہ اس وقت تک میں اپنی جذباتی کیفیت پر قابو پا چکا تھا۔

"یہ تمہاری ماں کا ہی دم ہے کہ میں اس وقت یہاں نظر آ رہا ہوں ورنہ میں تو تمہاری طرف سے صبر کر چکا تھا — وہ عورت آج بھی تمہیں یاد کر کے تڑپتی ہے۔" اس نے کہا اور مجھے محسوس ہوا کہ میں اس کے سامنے اپنے جارحانہ پن کو زیادہ دیر تک برقرار نہ رکھ سکوں گا۔ توقیر کے برعکس اس کی شخصیت بہت بارعب اور کشش انگیز تھی۔

"لائیڈز کاٹیج میں کیا کھیل ہو رہا ہے؟" ویٹر کو کافی کا آرڈر دینے کے بعد میں نے مطلب کی بات چھیڑ دی۔

"کچھ نہ کچھ ضرور ہو رہا ہے لیکن میں اس سے بالکل لاعلم ہوں۔" اس نے پُراعتماد لہجے میں کہا۔ "وہاں مجھے اتنی خطیر تنخواہ ملتی ہے کہ میں غیر متعلقہ معاملات میں ٹانگ اڑانے سے گریز ہی کرتا ہوں لیکن جو کچھ ہوا وہ پچھلے دو چار روز ہی میں ہوا ہے۔ اس سے پہلے وہاں کبھی کوئی گڑبڑ سننے یا دیکھنے میں نہیں آئی۔"

"اور وہاں باس کون کہلاتا ہے؟"

"تمہاری معلومات قابل رشک ہیں۔" اس نے تجسس آمیز لہجے میں کہا۔ "باس کا نام لیا ہے تو یہ بھی جانتے ہو گے کہ اس سے کوئی واقف نہیں۔"

"پھر یقیناً وہ جو کوئی ہے اندر ہی کا آدمی ہو سکتا ہے۔" میں نے تائید طلب لہجے میں کہا۔

"لائیڈز کاٹیج ایک سرپھرے غیر ملکی کی جاگیر ہے

وہاں پہنچنا اور کام کرنے والوں کا عام خیال ہے کہ کبھی لاشیں لے اپنے شوق اور تحفظ کی خاطر انہیں بڑی بڑی تنخواہیں ادا کرتا ہے، وہاں بدترین حالات سے نمٹنے کے لیے بہترین افراد ملازم رکھے گئے ہیں لیکن پچھلے چند دنوں سے کاسٹنگ کے علاوہ بھی انہیں کسی بندوں استعمال نہیں کیا گیا۔ اس جو بھی جو لوگ اس کا حکم بجا لاتے ہیں، اس کا کھوج لگانے کی ہمت آج تک کوئی نہیں کر سکا۔"

"لیکن شبہات تو پائے جاتے ہوں گے اس کے بارے میں؟"

"فطری بات ہے لیکن لوگ ایک دوسرے سے اس کا اظہار بھی کرتے ہوئے ڈرتے ہیں کہ کہیں شاہ زلفی سے جواب نہ مل جائے۔" اس نے کہا۔ پھر چونک کر سوال کیا۔ "لیکن تم ان معاملات میں اس قدر کیوں الجھ گئے ہو؟"

میں کچھ کہے بغیر اس کی آنکھوں میں جھانکتا رہا۔ وہ یا تو بہت زبردست اداکار تھا یا پھر سچ ہی بول رہا تھا کیونکہ اس کے لب و لہجے میں مجھے چھپی ہوئی سچائی کی جھلک محسوس ہو رہی تھی۔

"میں ان معاملات میں الجھ گیا ہوں نصیر صاحب!" میں نے پُرخیال لہجے میں کہا۔ "جب تک مجھے اپنے ہر سوال کا جواب نہ مل جائے میں کسی نتیجے پر نہیں پہنچ سکوں گا۔"

"میں تمہارے ہر سوال کا جواب دینے کے لیے تیار ہوں۔" اس نے پُرخلوص لہجے میں کہا۔

"تمہیں میری تلاش کس لیے تھی؟"

"صرف تمہاری ماں کے لیے۔ باپ کے سائے سے محرومی کے بعد میں نے کبھی ان کے کسی حکم سے سرتابی نہیں کی، ہر خواہش کو حکم تصور کیا ہے۔"

"رمضان چاچا پر تشدد کیوں کیا گیا تھا؟"

"میں حلف اٹھانے کو تیار ہوں کہ مجھے کسی تشدد کا علم نہیں۔ ایک مرتبہ اس سے ملاقات ضرور ہوئی تھی اور اس نے تمہارے بارے میں بتایا تھا اور میں نے اسے اپنا فون نمبر دے دیا تھا کہ تمہارا پتا چلے تو خاموشی سے مجھے خبر کر دے۔ میں اچانک ہی ماں کو تمہارے سامنے لانا چاہتا تھا۔"

"اور اس کے لیے تم نے رمضان چاچا کو دس ہزار کی رشوت بھی دی تھی؟" اس کے لب و لہجے میں سچائی کی بو محسوس کرنے کے باوجود میں نے طنزیہ لہجے میں سوال کیا۔

"اس دور میں دوسروں کی طرح میں بھی بہت خود غرض نکلا۔" اس نے اپنی صفائی پیش کرنے کے لیے کہا۔ "لیکن وہ بیٹے ماں کی ایک حسرت کا معاملہ تھا۔ میں صاحب حیثیت تھا اور رمضان چاچا ایک عیال دار غریب آدمی۔ لہٰذا میں نے خلوص دل سے اس کی مالی اعانت کی نیت سے وہ رقم اسے دی تھی۔ ہو سکتا ہے کہ وہ آپ نے میری کسی خوشی کی قیمت ہی سمجھا ہو کیونکہ تمہارے ملنے کو خبر پانے تک ہم دونوں بھائیوں کی شہرت کچھ اچھی نہیں تھی۔ بچنے کے خطرے کا پھر ہمیں دور ہی سے بچنے کی کوشش کرتے تھے۔"

"توقیر کہاں ہے؟" میں نے اس کے چہرے پر نظریں جما کر سوال کیا۔

"کینیڈا کے شہر اوٹاوا میں مدت سے مقیم ہے۔" اس نے کہا۔ "میں تمہیں پہلے بھی بتا چکا ہوں۔ یقین نہ ہو تو میں فون نمبر دیتا ہوں، ابھی اس سے بات کر لو۔ تمہاری تسلی ہو جائے گی۔"

باتیں کیے بغیر مجھے صاف ہوتی جا رہی تھیں اور اگر میری عقل پر پردے ہی نہیں پڑ گئے تھے تو یقیناً وہ سچ بول رہا تھا۔ اس کا ہر لفظ میرے قیاسات کی بنیادوں کو ہلائے دے رہا تھا۔

"پھر کراچی میں مجھ سے توقیر کے روپ میں ملنے والا کون تھا؟"

"خدا شاہد کہ مجھے نہیں معلوم۔" اس نے کہا۔ "سمجھ میں یہی بات آتی ہے کہ ہمارے درمیان میں کوئی ایسا شخص آ گیا ہے جو تمہاری غلط فہمیوں کا رخ ہماری طرف منتقل کرنے پر تلا ہوا ہے۔"

"توقیر کی کوئی تصویر ہے تمہارے پاس؟"

"گھر چلو، ایک نہیں دسیوں دکھا دوں گا۔ ہم دونوں کی بچپن سے ماں کے ساتھ بے شمار تصویریں ہیں۔ تمہاری بھی بچپن کی ڈھیروں موجود ہوں گی۔ ان ہی سے تم اندازہ لگا لو گے کہ تم سے ملنے والا کون تھا۔ توقیر یا کوئی فریبی؟"

"لیکن ایشین سنڈیکیٹ لمیٹڈ کے ایم ڈی تو تم ہی ہو؟" میں نے اچانک ہی سوال کیا۔

"صرف کاغذات کی حد تک، عملی معاملات سے میرا کوئی سروکار نہیں ہے۔"

"یہ تو مجھے بھی معلوم ہے کہ وہاں کا سارا کام نصیر خان چلاتا ہے لیکن تم انڈر ورلڈ کی نوکری کے ساتھ وہاں کیسے ملوث ہو؟" میں نے تیکھے لہجے میں چبھتا ہوا سوال کیا۔

"اس کا مجھے کوئی اضافی معاوضہ نہیں ملتا۔ ملازم رکھنے والا جہاں چاہے کام لے سکتا ہے۔ وہ ذمے داری میں نے باس کے حکم پر ہی سنبھالی تھی جو صرف کاغذات تک محدود ہے۔ کبھی کبھار رمضان کاغذات لے کر آتا ہے اور مجھ سے دستخط کرا کے لے جاتا ہے۔ مجھے تو آج تک یہ بھی معلوم نہیں ہو سکا کہ وہ فرم کیا کام کرتی ہے۔ چند روز پہلے اخبارات میں پڑھا تھا کہ

بھی آگ لگا دی گئی۔ ملبے سے ایک مسخ شدہ، جلی ہوئی لاش بھی برآمد ہوئی تھی۔"

"وہ بہادر خان تھا۔" میرے انکشاف پر اس کی آنکھیں حیرت سے کشادہ ہو گئیں۔ "نصیر خان سمیت دفتر کے ملازمین میں سے کسی نے فرم کے مالک کو نہیں دیکھا تھا۔ بس بہادر خان روزانہ چوری چھپے ڈاک اور ضروری کاغذات نکال لاتا تھا۔"

"یہ تو بالکل وہی طریقۂ کار تھا جو لاشینڈز کالج میں رائج ہے لیکن بہادر خان کو مارنے والا کون تھا؟"

"وہی رہا ہوگا جس نے دفتر کو آگ لگائی تھی۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "لیکن یہ اطلاع تمہارے لیے دلچسپی کا باعث ہوگی کہ اسٹیشن سنڈیکیٹ ہیروئن کی غیر قانونی برآمد میں ملوث تھی۔"

"تم مجھے پاگل کر دو گے۔" وہ جھنجھلائی ہوئی آواز میں بولا۔ "میری سمجھ میں نہیں آتا کہ تمہیں یہ سب معلومات کن ذرائع سے حاصل ہوئی ہیں؟"

"میرے ساتھ بہت سے لوگ کام کرتے ہیں۔ یہ معلومات ان ہی کی کوششوں کی محنت کا نتیجہ ہیں۔ اسی دوران ۔۔۔ نام نہاد توقیر نے خود دار ہو کر کچھ ایسی حرکات کیں کہ میرے تمام تر شبہات کا رخ تمہاری طرف ہو گیا ـــ میں بلاوجہ ہی تم سے بدظن نہیں تھا۔"

"بات سمجھ میں آ رہی ہے۔" وہ سر ہلا کر بولا۔ "ان حالات میں لاشینڈز کالج میں میری موجودگی تمہارے شبہات کو تقویت دینے کے لیے کافی تھی لیکن یہ سمجھ میں نہیں آتا کہ وہ شخص ہمارے درمیان غلط فہمیاں پھیلا کر کیا مقصد حاصل کرنا چاہتا ہے؟"

"وہ صرف میرے شبہات کا رخ اپنی ذات سے ہٹانا چاہتا تھا ـــ یہ اتفاق کی بات ہے کہ اس ضمن میں اسے تمہاری صف بستہ ذات کا سہارا مل گیا۔ میں یہ بات وثوق سے کہہ سکتا ہوں کہ اس دوران میں تمہاری نگرانی بھی ہوتی رہی ہے۔"

"یہ کس بنا پر کہہ رہے ہو؟" اس نے چونک کر سوال کیا۔

"تم رمضان چاچا سے ملے تھے اور وہ اس کی نگاہ میں آ گیا۔ پھر جب میں رمضان چاچا سے ملا تو میرے جانے کے بعد اسے اٹھوا لیا گیا۔ اس نے زبان تو نہیں کھولی لیکن مجھے پورا یقین ہے کہ رمضان کو یہی تاثر دیا گیا ہوگا کہ تشدد کے پس پشت تمہارا ہاتھ کارفرما ہے۔"

"بات کچھ مقصد کی آ جاتی ہے۔"

"سامنے کی بات ہے۔ مجھے اشتعال دلا کر تمہارے پیچھے لگانا تھا۔ اس وقت تک رمضان چاچا سے ملے ہوئے فون نمبر کے ذریعے لاشینڈز کالج میری نگاہ میں آ چکا تھا۔ مقصد یہی رہا ہوگا کہ میں ادھر کا رخ کروں اور دھر لیا جاؤں۔"

"نگرانی والی بات پھر بھی حلق سے نہیں اتر رہی۔" وہ الجھے ہوئے لہجے میں بڑبڑایا۔ "رمضان چاچا سے بغیر کسی پروگرام کے کچہری کے گیٹ پر ملاقات ہوئی تھی۔ پھر میں اسے ہوٹل لے گیا تھا۔"

"تم بھول رہے ہو کہ تمہارے ساتھ اس وقت کوئی اور بھی تھا۔"

"صادق تھا۔" وہ یاد کرتے ہوئے بولا۔ "لیکن اس کے بارے میں کوئی غلط بات سوچ بھی نہیں سکتا۔"

"یہی تمہاری بھول ہے۔" میں نے صادق کے نام پر چونکتے ہوئے کہا۔ واقعات کی کڑیاں بکھر کر از سر نو یکجا ہو رہی تھیں اور تشنہ سوالوں کے جواب بھی ملتے جا رہے تھے۔ "یہ صادق وہی تو نہیں ہے جو عینک لگاتا ہے اور بائیں ٹانگ پر زور دے کر چلتا ہے؟"

"وہی ... وہی ہے۔ تم اسے کیسے جانتے ہو؟" وہ بے تابانہ لہجے میں بولا۔

"اس کی فاتحہ پڑھ لو۔ تمہاری آستین کا سانپ وہی تھا اور آج صبح سویرے ایئرپورٹ پر میرے ہاتھوں مارا جا چکا ہے۔" میں نے کہا اور وہ بے یقینی کے عالم میں میرا منہ تکتا رہ گیا۔

اس کے استفسار پر میں نے ایئرپورٹ پر صادق سے ٹکراؤ اور پھر اس کی ہلاکت کے بارے میں سارے واقعات من و عن دہرا دیے اور اس کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔

"وہ لاشینڈز کالج میں میرے گہرے ساتھیوں میں سے تھا۔" میری بات پوری ہونے پر وہ بولا۔ "اس کے ساتھ وہ سیکیورٹی آفیسر کا بھی منہ چڑھا تھا ـــ اب مجھے شبہ ہو رہا ہے کہ یہ سارا چکر طفیل ہی کا چلایا ہوا نہ ہو۔ اسٹیشن سنڈیکیٹ کے کاغذات لانے والا محمود بھی اکثر و بیشتر اس کے لیے کام کیا کرتا تھا۔"

"مجھے حیرت ہے کہ تمہارے ذریعے مجھے پھنسانے کی بالواسطہ کوششوں کے باوجود انہوں نے براہ راست تم سے کوئی بات نہیں کی۔"

"اس کی ضرورت ہی نہیں تھی۔" اس نے شکست خوردہ لہجے میں کہا۔ "صادق کو اچھی طرح معلوم تھا کہ میں چچی جان کی خواہش کے احترام میں ہر قیمت پر تمہیں تلاش کر کے ان سے ملانا چاہتا ہوں۔ اس سے میں ذاتی معاملات پر کھل کر بات کیا کرتا تھا۔"

"کبھی لے ڈو کا نام سننے کا بھی اتفاق ہوا؟" میں نے اس سے پوچھا۔

"یہ کیا بلا ہے؟"

"میرے نزدیک تو بلا ہی ہے۔" میں نے [illegible]

مجھے اپنی تجویز کے مضمرات کا خوب اندازہ تھا لیکن اس کی
کھوپڑی کے لیے میری رائے قابلِ قبول نہیں۔ اس نے دو ہی
چند ثانیوں کے لیے کچھ سوچا پھر کار سے بریف کیس اٹھانے لگا
اس کو بریف کیس کو کھولنا کچھ اتنا مناسب نہیں تھا کیونکہ نہ
تو اس کا سائز بریف کیس کا تھا نہ ساخت سوٹ کیس جیسی۔ وہ ان
دونوں کے درمیان کی کوئی چیز معلوم ہو رہا تھا۔ وزنی اور بڑے
بریف کیس کو کار سے اتار کر وہ داہنی سمت کے کچے ویرانے میں
لے گیا جہاں تا حدِ نظر خود رو درختوں اور جھاڑیوں کا سلسلہ پھیلا
ہوا تھا۔

"کیا سوچ رہے ہو؟" سلطان شاہ کی دھیمی آواز نے
میرے پُر ہول خیالات کا تسلسل توڑ دیا۔ "چہرے سے کوئی بہت
بڑی الجھن جھلک رہی ہے۔"

"یہ بے خبری میں مارا جائے گا۔" میں نے متاسف
لہجے میں کہا۔

"کیوں؟" اس نے حیرت سے سوال کیا۔ "جب لبنی شخص
نے ڈھکن کھولنے کا فیصلہ کر لیا گیا ہے تو سانپ اس کا کیا
بگاڑ سکے گا؟"

"وہ اسے سمجھانے کے لیے کہا تھا۔" میں نے تفکر آمیز
لہجے میں کہا۔ "مجھے شبہ ہے کہ اس کے میکنزم میں طاقتور بارودی
دھماکے کا پورا بندوبست پوشیدہ ہوگا اور شخص سے ڈھکن کھولنے
کی نوبت ہی نہیں آسکے گی۔"

"نہ ہوسکے" وہ بے پروایانہ لہجے میں بولا۔ "تم کیوں اپنا ذہن
تھکا رہے ہو؟ وہ جو جال بچھانے لیے لایا ہے، خود ہی اس کا
شکار ہو جائے گا اور اگر کچھ نہ ہوا تو ہمیں لالے پڑ سکتے ہیں۔"

میں پھیکے انداز میں مسکرا کر رہ گیا۔ میری نگاہیں کچھ ویرانے
کی طرف مرکوز تھیں۔ جہاں وہ تھوڑی دور ریت پر وہ بریف کیس
کے ملازموں کو اٹھانے کے بعد گھٹنوں کے بل نیچے جھک کر قفل کے
نمبر ملانے کی کوشش کر رہا تھا۔

اچانک ایک ہولناک دھماکے سے میری نگاہیں خیرہ
ہوگئیں کیونکہ اس مقام پر طاقتور بارودی دھماکے کے ساتھ ہی
شعلوں کا کثیف بادل بھی بلند ہوا تھا۔ میں اچھل کر پہلو کے
بل کئی فٹ دور جا گرا۔

میں سنبھل کر اٹھا اور دیوانہ وار کار کی طرف دوڑ لگا دی۔
سلطان شاہ نے بھی اسی لمحے وہی فیصلہ کیا تھا کیونکہ ہم دونوں
قریب قریب ایک ساتھ ہی کار میں سوار ہوئے تھے۔

دھماکے کے باعث فضا میں اٹھنے والا ریت کا غبار دور دور
تک پھیلا ہوا تھا، بارود جلنے کی بو سے نتھنوں اور آنکھوں میں
سوزش ہو رہی تھی۔ بریف کیس میں بھرے ہوئے کاغذات آگ
پکڑ کر دور تک بکھر گئے تھے اور خشک جھاڑیوں نے جا بجا آگ
پکڑ لی تھی۔ بربادی کے اس عجیب منظر میں نہ بریف کیس کے
باقیات کہیں نظر آ رہے تھے نہ اس کے کھولنے والے کا پتا تھا
بس کار سے ذرا دور جوتے اور پاؤں سمیت جھلسی ہوئی پنڈلی کی
ایک ہڈی ریت پر پڑی یہ اعلان کر رہی تھی کہ نیلی ٹوپی والے
کا جسم دھماکے کے نتیجے میں چیتھڑوں میں تقسیم ہو کر ہر طرف بکھر
گیا تھا۔

اس بدترین بارودی دھماکے کے نتیجے میں قریب و جوار
سے لوگوں کا ادھر آ نکل پڑنے کا قوی امکان موجود تھا لہٰذا میں
نے انجن اسٹارٹ کیا اور کار بے دردی سے تیزی کے ساتھ آگے
بڑھا دی۔

چند ثانیوں کی خالی الذہنی کے بعد دماغ کام کرنے کے
قابل ہوا تو مجھے یہ سوچ کر ہی جھرجھری سی آگئی کہ میں نے ذرا
بھی غفلت کا مظاہرہ کیا ہوتا تو اس وقت میرے بدن کے چیتھڑے
خود رو جھاڑیوں کی چتا میں جل رہے ہوتے۔

"تم جو سوچ لیتے ہو وہ ہو کر ہی رہتا ہے۔" سلطان شاہ
کی آواز سن کر میں نے اس کی طرف دیکھا تو چونک پڑا۔ اس کا
داہنا رخسار اور کان بری طرح زخمی تھا جس سے خون بہہ رہا تھا۔

"تم زخمی کیسے ہو گئے؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔

"بس دھماکے کے ساتھ ہی کوئی جلتی ہوئی چیز ہوا میں اڑتی
ہوئی داہنی کنپٹی پر آ کر لگی تھی۔" اس نے تکلیف کے احساس سے
عاری حوصلہ مند لہجے میں کہا پھر ہنستے ہوئے بولا۔ "وہ شاید
نحوست کی گھڑی تھی۔ کیا تم بارودی دھماکے کے بجائے گلاب
کے پھولوں کی برسات کے بارے میں نہیں سوچ سکتے تھے؟"

"سوچنے سے کچھ نہیں بنتا سلطان شاہ۔" میں نے گہری
سنجیدگی کے ساتھ جواب دیا۔ "گلاب برسنے والوں کے کانٹے
شاید تمہیں اس سے زیادہ لہولہان کر دیتے۔ ہر بات اور کام کا
ایک وقت معین ہے۔ ہونے والی بات ہو کر رہتی ہے اور ہم لوگ
اس کی تاویلیں سوچتے رہ جاتے ہیں۔ جو ہونا ہے بہتر ہی ہوتا ہے۔"

"اب تو کھل کر جنگ چھڑ گئی ہے۔" اس نے قدرے توقف
کے بعد کہا۔ "تصویر ہم دونوں کی موجودگی میں دن دہاڑے ہوٹل میں
مارا گیا۔ دوسری طرف مشکوک شخص نے ہمیں بارودی بریف کیس
بھیج کر تمہیں للکار دیا ہے جبکہ اس کی شخصیت ابھی تک راز
میں ہے۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ اب کس محاذ پر زور دینا ہوگا۔"

"محاذ تو اب ایک ہی رہ گیا ہے۔" میں نے سڑک پر
نظریں جما کر تلخ لہجے میں کہا۔ "لاشیں کا ہیچ غنڈوں اور بدمعاشوں

کا مسکن بنا ہوا ہے۔ وہاں ان کی فوج پل رہی ہے۔ یہیں اس قلعے کی اینٹ سے اینٹ بجانا ہوگی۔"

"اپنی بڑی ماں کو کس خانے میں رکھو گے؟" اس نے آہستگی کے ساتھ یاد دلایا۔ "وہ بھی تو اسی قلعے میں رہ رہی ہیں۔ وہاں اور بھی بہت سے بے گناہ ہوں گے۔ ۔ ۔ ۔"

"بڑی ماں کے بارے میں یقیناً کچھ سوچنا ہوگا۔" میں نے اس کی بات کاٹتے ہوئے کہا۔ "لیکن یہ نہ بھولو کہ گیہوں کے ساتھ گھن ہمیشہ سے پستا آیا ہے۔ دس پانچ بے گناہوں کی خاطر سیکڑوں بدمعاشوں کو ڈھیل نہیں دی جا سکتی۔"

وہ مسکرا دیا۔ پتا نہیں کیوں، مجھے ایک بات یاد آگئی۔ کہیں پڑھا تھا کہ دنیا بھر میں ایک قانونی بنیاد رائج ہے کہ ہر شخص بے گناہ ہے جب تک کہ اس کے خلاف جرم ثابت نہ کر دیا جائے اور اس کے برعکس یورپ کے کسی ملک کا قانونی فلسفہ اس سے مختلف ہے یعنی ہر شخص مجرم ہے جب تک کہ وہ خود کو بے گناہ ثابت نہ کر دے۔

"یہ کیا بات ہوئی؟" میں نے خالی الذہنی کے عالم میں سوال کیا۔

"واہ، یہ تو سب سے بڑی بات ہے۔ پہلے نظام میں کسی کو مجرم قرار دینا عدلیہ کی ذمے داری ہے اور دوسرے نظام میں انتظامیہ کسی کو بھی پکڑ کر جیل میں ٹھونس سکتی ہے۔ اب یہ قیدی کی ذمے داری ہوگی کہ وہ اپنی بے گناہی کے لیے دلیلیں اور شواہد پیش کرتا پھرے یا جیل میں سڑتا رہے۔"

"یہ مغرب کی باتیں ہیں میرے دوست۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "جہاں ہر قدم پر بنیادی انسانی حقوق کا احترام کیا جاتا ہے۔ یہاں ہم ایک عجیب معاشرے میں رہتے ہیں۔ زرداروں کے لیے یہاں پہلا نظام رائج ہے اور ناداروں کے لیے دوسرا۔ اور میں نہ زردار ہوں نہ نادار۔ بڑی ماں کو بچاتے ہوئے جو کچھ ممکن ہوا، کر گزروں گا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تمھیں تصویر کی باتوں پر پورا یقین آگیا ہے؟"

"مجھے یقین نہ کرنے کی کوئی وجہ نظر نہیں آتی۔" میں نے پُرخیال لہجے میں کہا۔ "اس کی سچائی کا سب سے بڑا ثبوت یہ ہے کہ جب اس نے مجھ سے مل بیٹھنے کی کوشش کی تو [illegible] میں مار ڈالا گیا۔"

"اور تم یہ بھی مان چکے ہو کہ تصویر کے بقول توقیر کینیڈا میں ہے؟"

"اس میں شبہ کرنے کا کوئی سبب اگر ذہن میں آتا ہو تو ضرور بتاؤ۔"

"وہ شخص کس خانے میں جائے گا جو جیفرے کرنچ نامی لارڈ کے نام سے تمھارا مہمان ہوا اور اب تصویر کے قتل سے پہلے تمھیں ہوٹل میں نظر آیا تھا۔"

"میری دانست میں تو اب وہی ہر مسئلے کی کلید ہے۔ وہ بذاتِ خود ہاتھ نہ لگے تو جو بھی ہو اس کا معتمد خاص ضرور ہے۔ اس سے شاید ہم بہت کچھ اگلوا سکیں گے۔"

"کیپٹن لائیڈ اور ویرا لائیڈ یعنی شوگر کوئین کو تم کس خانے میں رکھو گے؟"

"وہ بعد کے معاملات ہیں۔" میں نے اس کے خیالات کو لگام دیتے ہوئے کہا۔ "فی الحال ہمیں سکیورٹی آفیسر اور نامدار توقیر کے معاملات سے نمٹنا ہے۔ اس کے بعد باقی گرہیں خود بخود کھلتی جائیں گی۔ حالات نے اتنی تیزی کے ساتھ پلٹا کھایا ہے کہ عقل چکرا کر رہ گئی ہے۔ مہینوں سے ایک راہ بند ہو رہی تھی اور توقیر لائٹ ہاؤس نظر آ رہا تھا لیکن جب تصویر نے ہاتھ ڈالنے کی کوشش کی تو اندازوں کا سارا محل ریت کے گھروندے کی طرح نیچے آ رہا۔

"اب ہمیں بہت محتاط رہنا ہوگا۔ ہم جیل توقیر کی نگاہوں میں آ چکے ہیں اور وہ کسی پراسرار چھلاوے کی طرح ہماری نظروں سے اوجھل ہے۔ وہ بے خبری میں ہم پر کہیں بھی وار کر سکتا ہے۔"

صورتِ حال بہت زیادہ سنگین ہو چکی تھی۔ مہم کا ایک بہت بڑا مرحلہ طے ہو چکا تھا۔ تنظیم کے ہیڈ کوارٹر کی نشاندہی ہو چکی تھی لیکن ہم سرغنہ کا سراغ کھو چکے تھے۔ جو مہرے ہماری نگاہوں میں آ چکے تھے، ان پر ہاتھ ڈالنے میں ہمارے لیے زیادہ خطرات مضمر تھے۔ سکیورٹی آفیسر یا لائیڈز کالج کے کسی کلین کا اتلاف تنظیم کے لیے افرادی قوت کے نقصان پر تو ضرور منتج ہوتا لیکن مجموعی طور پر اسے کوئی قابلِ ذکر نقصان ہرگز نہ پہنچتا اور اب میں ایسی کسی بے مقصد مہم آزمائی کے لیے تیار نہیں تھا۔

"تم کس تشویش میں مبتلا ہو گئے ہو؟" خاصی دیر کے بعد سلطان شاہ نے میرے تفکر آمیز رویے پر ٹوک ہی دیا۔

"ذہن کام نہیں کر رہا۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ کیا جائے؟" میں نے الجھن آمیز لہجے میں کہا۔

"حالانکہ سب کچھ سامنے ہے۔" اس کے لہجے میں بھی مایوسی نمایاں تھی۔ "پہلے صرف سنتا ہی رہا تھا کہ زمین دوز مجرمانہ تنظیموں کے سربراہ اور اوپر والے لوگ پکڑے نہیں جاتے ہیں لیکن ان پر ہاتھ ڈالنا ممکن ہوتا ہے اور اب اس تجربے سے بھی گزر رہا ہوں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے ہم

ہیں جیسے کھو گئے ہوں، راستے ہر طرف موجود ہیں لیکن یہ فیصلہ کرنا دشوار ہے کہ کون سا راستہ منزل کی طرف رہنمائی کرے گا؟"

"شاید تصویر کی ناگہانی موت نے میرا دماغ ماؤف کر کے رکھ دیا ہے۔ ہم کسی سراب کے پیچھے بھاگ کر اپنا وقت برباد نہیں کر سکتے جو سامنے ہے اسی سے ابتدا کرنا ہوگی۔"

"[illegible] نہیں [illegible] نے [illegible] ب بیٹھے میں کہا۔

"ظاہر ہے لائیڈز کالج میں تصویر کے علاوہ وہی اہم ترین آدمی ہے۔"

"لیکن ایک بات میرے ذہن کو کچوکے لگا رہی ہے۔" اس نے الجھے ہوئے انداز میں کہا۔ "اس گمنام شخص نے تصویر کو کیوں ہلاک کیا؟ میرا حوصلہ ذرا بڑھا دیکھ کر اس نے اپنے دل کی بات کہہ ڈالی۔ "اس نے تمہیں چھوڑ کر تصویر کو کیوں قتل کیا۔ مگر تمہیں تصویر سے افشائے راز کا ہی ڈر تھا تو وہ اس کے سامنے براہ راست تم پر وار کر کے ایک تیر سے دو شکار کر سکتا تھا۔ تم سے نجات مل جاتی اور تمہارا حشر دیکھ کر تصویر بھی خوف زدہ ہو جاتا لیکن اس نے تمہیں چھوڑ دیا۔"

"بڑی آسان سی بات ہے۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "اگر وہ پستول وغیرہ کی قسم کا کوئی آتشیں ہتھیار استعمال کرتا تو اس کا رنگے ہاتھوں پکڑا جانا یقینی تھا۔ شاید تم نے اس کے طریقہ واردات پر غور نہیں کیا۔ اس نے قریب آ کر تصویر کو کسی سرنج کا نشانہ بنایا تھا۔ وہ میرا تعاقب کرتا تو میں اسے پہچانتے ہی نہ صرف ہوشیار ہو جاتا بلکہ مزاحمت کے ساتھ اس پر ہاتھ ڈالنے کی کوشش بھی کر گزرتا لیکن تصویر کے لیے وہ اجنبی تھا کیونکہ تصویر نے بھی کھڑکی سے اس کی جھلک دیکھی تھی مگر اس نے کسی ردعمل کا اظہار نہیں کیا بلکہ مجھے روکنے کی کوشش کی تھی۔ میرے اٹھنے کے بعد وہ بغلی راستے سے اندر گھسا اور کوئی بات کرنے کے بہانے سے اس نے تصویر کو زہر دے ڈالا۔ اگر تم بروقت وہاں نہ پہنچتے تو شاید اسے بوکھلا کر فرار بھی نہ ہونا پڑتا۔ اپنی کارروائی کر کے وہ اطمینان سے لوٹ جاتا اور کسی کو دوران قتل کے ارتکاب کا شبہ بھی نہ ہو پاتا۔"

"بات سمجھ میں آتی ہے۔" اس نے سر ہلاتے ہوئے کہا۔ "اس طریقہ کار سے وہ تمہیں زیر نہیں کر سکتا تھا اور اس کے اصول تصویر کے ساتھ کا قتل نے یہ بات ثابت کر دی ہے کہ نظامی دو تلب بھائی ان معاملات میں اس حد تک ملوث نہیں تھے جتنا تم سمجھ رہے تھے لیکن تصویر یقیناً بہت کچھ جانتا تھا، اسی وجہ سے مار ڈالا گیا۔"

"آہستہ آہستہ میرا ذہن کسی راہ پر چلنے لگا ہے۔" میں نے پُر خیال لہجے میں کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ اس طرح ہم جلد ہی کوئی بڑی کامیابی حاصل کر سکیں۔"

"وہ کیا؟" اس نے دلچسپی لیتے ہوئے سوال کیا۔

"تمہیں یہ معلوم کرنا ہے کہ تصویر کا جنازہ کب اٹھایا جائے گا؟"

"اوہ! میری تجویز پر اس کی آنکھیں چمکنے لگیں۔ "واقعی یہ زبردست ترکیب ہوگی۔ جنازے کے جلوس میں شاید خاصے اہم لوگ شریک ہوں گے۔"

"تمہارے مزاج میں عجلت بھری ہوئی ہے۔" میں نے افسردہ مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "سب سے پہلی بات تو یہ ہے کہ تصویر کی موت پُراسرار حالات میں کچھ ہی دیر پہلے واقع ہوئی ہے فی الحال تو لاش پولیس کی تحویل میں ہوگی۔ ہو سکتا ہے کہ پوسٹ مارٹم کے بعد بھی لائیڈز کالج والے لاش کے دعوے دار بن کر سامنے نہ آئیں۔"

"انہیں سامنے آنا ہی پڑے گا۔ لائیڈز کالج سے باہر بھی تصویر کے جاننے والوں کا کوئی حلقہ رہا ہوگا اور شاید سب ہی جانتے ہوں کہ وہ لائیڈز کالج کا اسٹیٹ منیجر ہے۔ قتل کے وقت ہوٹل کی پارکنگ لاٹ میں اس کا ڈرائیور گاڑی سمیت موجود تھا۔ اس نے جس انداز میں ہوٹل کے دربان کو ٹپ دی تھی اور جس شناسائی کے انداز میں تصویر کا وہاں خیر مقدم کیا گیا تھا اس سے ظاہر ہوتا تھا کہ وہ وہاں اجنبی نہیں تھا۔"

"کچھ انتظار کے بعد ہی صحیح صورت حال سامنے آ سکے گی۔" میں نے اکتاتے ہوئے لہجے میں کہا۔ "میں آرام کرنا چاہتا ہوں۔ تم کھوج نکالنے کی کوشش کرو کہ اس واردات کے بارے میں پولیس اور لائیڈز کالج والوں کا کیا رویہ ہے۔ تصویر کی تدفین کسی کی بھی طرف سے کی جائے میں اس میں ضرور شرکت کرنا چاہوں گا۔ باقی فیصلے بعد میں کیے جائیں گے۔"

"ٹھیک ہے۔" اس نے سر جھکا کر کہا۔ "میں فوراً ہی کام شروع کر رہا ہوں۔"

میں خاموشی سے مسہری پر پڑا اسے تیار ہوتے دیکھتا رہا اور پھر وہ چلا گیا۔

اس وقت میرا دل بھاری ہو رہا تھا۔ سلطان شاہ کی موجودگی میں میں نے خود پر قابو پایا ہوا تھا۔ اس کے جاتے ہی میری آنکھیں نمناک ہونے لگیں اور دھندلائی ہوئی بصارت میں ماضی کی جھلکیاں سی کوندنے لگیں۔

انسان جو کچھ کرتا ہے اپنی زندگی میں اس کا پھل ضرور پاتا ہے۔ جزا، سزا، دکھ اور سکھ مقدر کے ایسے اٹل فیصلے ہوتے ہیں جن کی ہلکی سی جھلک ہر شخص اپنی زندگی میں ضرور دیکھ لیتا ہے۔ کہیں مادی آسائشوں کے حصول میں انسان قسمت کے طور پر اپنے

ذہنی سکون کا بڑا حصہ کھو دیتا ہے اور کہیں اندر کے اطمینان کے لیے ایسی منفعت کو ٹھکرا دیتا ہے جس پر زندگی پچھتاووں کا مجموعہ بن جاتی ہے۔ اس دور میں مادی اور ذہنی آسودگی سے مالا مال لوگوں کی تعداد بہت ہی کم نظر آتی تھی لیکن ہر ایک کو ظاہر داری کا ایسا روگ لگا ہوا تھا کہ دوسروں کو سنگھاتے اور اپنی جھوٹی انا کو برقرار رکھنے کے لیے لوگ اپنے دکھوں کو چھاتیوں میں دفن کیے، چہروں پر مسکراہٹ سجائے کاروبارِ حیات میں ہر جگہ اداکاری کرتے نظر آتے تھے اور دوسرے اس اداکاری سے فریب کھا کر ان پر رشک بھی کرنے لگتے تھے۔ بعض حسد کی آگ میں جلنے لگتے تھے لیکن ٹٹولنے اور کریدنے پر ہر خوشی اور خوشحالی کی تہ میں کچھ لوگ دریافت ہوتے تھے جن کا درماں کسی کے بس میں نہیں تھا۔

اور میں بھی نام نہاد خوشحالوں اور بے فکروں کی اسی بھیڑ میں شامل تھا لیکن میرے ذہن میں ہمیشہ سے یہ خیال بہت مضبوطی کے ساتھ جما ہوا تھا کہ میں جن مسائل سے دوچار تھا ان کی بنیاد میری پیدائش سے پہلے رکھ دی گئی تھی۔

اگر والد مرحوم محدود آمدنی والی ملازمت پر مامور تھے تو انھیں کوئی حق نہیں تھا کہ رشوت کی بے تول آمدنی کے خمار میں بڑی ماں کا شوہر اور توقیر اور تصویر کا باپ ہوتے ہوئے دوسری شادی کے بارے میں سوچتے۔ جن دنوں انھوں نے دوسری شادی کی شاید عائلی قوانین وجود میں نہیں آئے تھے اور مذہب و معاشرے کی نگاہوں میں عقدِ ثانی کوئی غیر معمولی فعل نہیں تھا۔ بشرطیکہ انسان مادی اور جذباتی پیمانوں پر اس معاہدے کے ہر فریق سے انصاف کرنے کی استطاعت رکھتا ہو لیکن مالِ حرام کا خمار وانۂ گندم سے کہیں زیادہ ہوتا ہے۔ والد مرحوم نے دوسری شادی کا قصد کیا اور کر گزرے لیکن جب رشوت کا خانہ بیکاوت بند ہوا تو انھیں اپنی تنگ دامانی کا احساس ہوا اور میری ولادت کے بعد تلخیاں دن بدن اتنی بڑھتی چلی گئیں کہ والد صاحب رشوت کے پیسے سے خریدے ہوئے مصائب کے بوجھ تلے زیادہ دن نہ جی سکے۔ بڑی ماں اپنے دو بیٹوں کے ساتھ گھر کی مختار کل بن گئیں اور مجھے اپنی ماں کی گود میں اس گھر کی دہلیز سے گلی میں دھکیل دیا گیا۔

میرے وجود میں رزقِ حرام کی آمیزش ایسی رچی ہوئی تھی کہ اپنی مظلوم ماں کی تمام تر محنت اور مشقت کے باوجود میں نے اپنی بدمعاشی کے ہاتھوں اپنی سگی ماں کو کہیں منہ دکھانے کے قابل نہ چھوڑا اور وہ اپنے تمام زیور و اسباب کو داؤ پر لگا کر میری ضمانت کا بندوبست کرنے کے بعد بے سروسامانی کے عالم میں لاہور کے ایک ویرانے میں خودکشی کرنے پر مجبور ہوگئی۔

بدی کے بیج سے جنم لینے والی کونپل آج ایک تناور درخت بن چکی تھی۔ میں منشیات کی سوداگری میں دولت کے انبار لگا چکا تھا اور اب ماضی کے گناہوں کا کفارہ ادا کرنے پر تلا ہوا تھا لیکن حالات میرا ساتھ نہیں دے رہے تھے۔ تصویر بھی کسی اور راستے سے اسی منزل پر پہنچا تھا جہاں حلال غائب اور حرام غالب تھا اور اسی حالت میں اپنے درد ناک انجام کو پہنچ گیا تھا۔ اور میں بے بسی کا شکار ہو کر رہ گیا تھا۔ نہ اپنے دشمنوں پر ہاتھ ڈالنے کے قابل تھا، نہ تصویر کے قاتلوں تک رسائی تھی۔ بڑا بھائی مارا جا چکا تھا اور مجھے یہ تک یقین نہیں تھا کہ میں اسے اپنے ہاتھوں سے مٹی دے سکوں گا۔

بوجھل دل میں آگ سی بھڑک رہی اور آنکھوں سے آنسو بہتے رہے۔ بڑی ماں نے مجھے اور میری ماں کو بے گھر کیا تھا اور اب آخری عمر میں ان کی مٹی خراب ہوتی نظر آ رہی تھی کیونکہ ایڈز کلینک ان کا ذاتی گھر نہیں تھا۔ وہ وہاں ایک مجرم کی ماں کی حیثیت سے رہ رہی تھیں۔ مجرم مارا جا چکا تھا اور اسے جنم دینے والی پر زمین و آسمان تنگ ہونے کی باری آنے والی تھی۔

مکافاتِ عمل۔ میرے ذہن میں ایک خیال ابھرا اور میں کانپ کر رہ گیا۔ میرے دل میں بڑی ماں کے لیے عزت بھی نہیں ان کا احترام کرتا تھا لیکن اچھے اور برے اعمال ہمیشہ ایک حسابی مساوات کی طرح ہوتے ہیں جسے آدمی اپنے لیے خود مکمل نہیں کر سکتا لیکن دوسروں کے لیے یہ فعل بہت آسان ہوتا ہے۔ زبانِ خلق ہر موڑ پر وہی کچھ کہتی ہے جو مکافاتِ عمل کا تقاضا ہوتا ہے۔

میں بوجھل دل کے ساتھ کافی دیر تک یونہی بستر پر پڑا رہا۔ پھر شاید آنسوؤں کی برسات سے دل میں بھڑکتی ہوئی جذبات کی آگ کچھ سرد ہوئی تو میں نے محسوس کیا کہ میں اپنا وقت ضائع کر رہا تھا۔ اس وقت لوہا گرم تھا اور میری لگائی ہوئی کوئی بھی ضرب خاصے اچھے نتائج فراہم کر سکتی تھی۔

"خوگر نگ کا لنگ فار ایس او۔۔۔" اور وزٹ میں نے پیغام آن کر کے مضبوط لہجے میں پیغام نشر کیا۔

"وہیں اور ریسیو کر رہا ہے!" دوسری طرف سے محض چند ثانیوں کے توقف کے بعد عجیب سا نسوانی آواز ابھری۔ "تم اپنے نام سے کیوں نہیں کال کرتے ہو؟ اب تم میرے لیے اجنبی تو نہیں رہے ہو؟ اوور!"

"لوگ برسوں ساتھ رہ کر بھی اجنبیوں کی طرح زندگی گزار دیتے ہیں۔ پھر میری اور تمھاری آشنائی تو بہت مختصر ہے۔" "اسی لیے تم سے تمھارے حوالوں سے بات کرنا اچھا لگتا ہے۔"

اوور! میں نے تلخ لہجے میں کہا۔

"بہکی بہکی باتیں کر رہے ہو۔ خیر یہ بتاؤ کہ رقم مل گئی تمہیں؟ اوور!"

"رقم ملی ہوتی تو تم سے پہلی شکایت اسی بارے میں کرتا۔ کیا تمہارے آدمی نے واپس آ کر تمہیں رپورٹ نہیں دی؟... اوور!"

"میرا آدمی ابھی تک نہیں لوٹا۔ رقم گن لی ہے تم نے؟ اوور!" وہ کوشش کے باوجود اپنے لہجے میں دبا ہوا اشتیاق پوشیدہ نہ رکھ سکا۔ رقم کی گنتی کے بارے میں اس کے سوال سے ظاہر تھا کہ اسے میرے زندہ رہنے پر حیرت تھی۔ اصولاً تو یہی ہونا چاہیے تھا کہ میں بریف کیس وصول کرنے کے بعد رقم گننے کے لیے بریف کیس کھولنے کی کوشش کرتا اور مہلک دھماکے کا شکار ہو جاتا لیکن میں نہ صرف زندہ تھا بلکہ اس سے بات بھی کر رہا تھا۔

میں نے اچانک قلابازی کھانے کا فیصلہ کر لیا اور غصیلے لہجے میں بولا: "اپنے بدنیت آدمی کو تلاش کرو طفیل خان! مقررہ مقام پر میں تین سے چار بجے تک انتظار کرتا رہا لیکن نیلی ٹوپی کہیں نظر نہ آسکی۔ اس کے برعکس پانچ آدمیوں نے مجھے وہاں گھیرنے کی کوشش کی تھی اور اب کہیں بیٹھے اپنے زخموں کو چاٹ رہے ہوں گے۔ یہ یاد رکھو کہ اس طرح دھوکا دے کر تم مجھے اپنے راستے سے نہ ہٹا سکو گے۔ میں اب کسی جونک کی طرح تمہارے اور لائیڈز کالج کے پیچھے لگ گیا ہوں۔ اوور!"

"تم نے مجھے الجھن میں ڈال دیا ہے۔" اس کی آواز سے بوکھلاہٹ ہویدا ہونے لگی۔ "وہ ایسا آدمی نہیں تھا۔ اسے ہر قیمت پر مقررہ وقت پر تم تک پہنچنا چاہیے تھا۔ اوور!"

"شاید پہنچا ہی ہو لیکن میں اسے نہ پہچان سکا کیونکہ ان میں سے کسی کے سر پر نیلی ٹوپی نہیں تھی۔ ہاں وہ مسلح ضرور تھے۔ مجھ سے ذرا بھی غفلت یا اندازے کی غلطی سرزد ہوتی تو وہ مجھے مار ہی ڈالتے۔ اوور!"

"میں نہیں مان سکتا۔" اس کی ہذیانی آواز سنائی دی۔ "وہ میرا خاص آدمی تھا اور برسوں سے میرے لیے کام کر رہا تھا... اوور!"

"یہ غلط فہمی ہے تمہاری۔ تمہارے لیے نہیں، وہ اس معقول معاوضے کے لیے کام کر رہا تھا جو تم اسے ادا کرتے تھے لیکن تیس لاکھ نیت بگاڑنے کے لیے بہت بڑی رقم ہوتی ہے۔ اگر انھوں نے برابر کا حصہ بھی رکھا ہو تو اس وقت ان میں سے ہر ایک چھ لاکھ کا مالک بن چکا ہوگا اور تم بیٹھے اپنا خون سکھا رہے ہو... اوور!"

"اگر اس نے دغا کی ہے تو وہ پاتال میں بھی نہ بچ سکے گا۔" الھف اپنے اضطراری ردعمل پر قابو پا چکا تھا اور اب اس کی آواز پرسکون ہو چکی تھی۔ "اسے تو میں نے بم کی ہوا بھی نہ لگنے دی تھی بلکہ یہ بتایا تھا کہ بریف کیس میں زرد رنگ کی کرنسی کی گڈیاں بھری ہوئی ہیں اور جوں ہی اس کے قفل کا میکنزم حرکت میں لایا جائے گا پورا بریف کیس زبردست بارودی دھماکے سے پھٹ کر کھولنے والے کے چیتھڑے اڑا ڈالے گا۔ ایسی صورت میں وہ بریف کیس پر قبضے کا تصور تک نہ کر سکتا تھا۔ اوور!"

"تو کیا تم نے مجھے ردی کاغذات میں بارودی ذخیرہ لپیٹ کر بھیجا تھا؟ اوور!" میں نے تیکھے ہوتے لہجے میں سوال کیا اور وہ اپنی رعونت وگ پر ہاتھ پڑنے پر ہی تلملا اٹھا۔

"عجیب کند ذہن ہو تم۔ بتا رہا ہوں کہ اسے محض کسی امکانی بے ایمانی سے باز رکھنے کے لیے میں نے اسے ردی کاغذات اور بارود کی کہانی سنائی تھی، ورنہ اس میں رقم ہی موجود تھی۔ اوور!"

"اس کا مطلب ہوا کہ تمہیں پہلے سے اس کی نیت پر شبہ تھا۔ پھر تم نے یہ کام اسے کیوں سونپا تھا؟ اوور!"

"میرے سامنے بچوں کی طرح جرح مت کرو!" اس کی چڑچڑی آواز سنائی دی۔ "جہاں رقم سپرد کرنی ہو آدمی کو پرکھا جاتا ہے اور تم ٹکڑوں کو پیٹ رہے ہو۔ میں اچھی طرح جانتا ہوں کہ اپنے کس آدمی سے میں کیا کام لے سکتا ہوں۔ اوور!"

"جہنم میں جائے تمہارا آدمی!" میں نے بھی غصیلے لہجے میں جواب دیا۔ "وہ سب تمہارا ہی ڈراما تھا لیکن کان کھول کر سن لو کہ مجھے اس کہانی پر یقین نہیں آیا ہے۔ میری دانست میں تم عہد شکنی و عہدہ خلافی کے مرتکب ہوئے ہو۔ تمہارے آدمی مجھے مار ڈالتے تو تمہاری جان چھوٹ جاتی۔ میں بچ نکلا تو تم مجھے ایک کہانی سنا کر بہلا رہے ہو۔ مجھے مقررہ وقت پر رقم نہیں ملی ہے۔ لہٰذا اب میرا جو دل چاہے گا کر گزروں گا اور اب تمہاری ذات میرا پہلا نشانہ ہوگی۔ اوور!"

"جو چاہو کرتے رہو۔" اس نے دو ٹوک لہجے میں کہا۔ "تیس لاکھ گنوا دینے کے بعد میں فوری طور پر دوبارہ اتنی بڑی رقم جمع نہیں کر سکتا۔ ضرورت محسوس ہوئی تو ہم بعد میں کوئی سودا کر لیں گے۔ اوور!"

"فی الحال تو مجھے کچھ کرنے کی ضرورت ہی نہیں ہے کیونکہ تم لوگوں نے بھوکے بھیڑیوں کی طرح خود ہی ایک دوسرے کو نوچنا شروع کر دیا ہے۔ یہ سلسلہ تھمے گا تو کچھ سوچوں گا۔ اوور!"

"کس واقعے کی طرف اشارہ کر رہے ہو؟ اوور!" اس کی مضطربانہ آواز ابھری۔

"آج صبح ایک ہوٹل میں تمہارا اسٹیٹ منیجر ہلاک کر دیا گیا ہے اور قاتل تمہاری ہی صفوں کا آدمی ہے۔ اوور!"

"لائیڈز کالج میں شروع سے آج تک کبھی کوئی اسٹیٹ منیجر ہی نہیں رہا۔ تم نجانے کس کی بات کر رہے ہو؟ اوور!"
اس بار اس کا لہجہ مضحکانہ ہو گیا تھا۔

"تمہارا حافظہ خراب ہو گیا ہے تو پولیس لائیڈز کالج کے دوسرے ملازمین سے اگلوا لے گی ۔۔۔ اوور!"

جواب میں اس کا تلخ قہقہہ سنائی دیا۔ "اتنا بڑے فراخ دل کے ساتھ ادا کیے جائیں تو ملازمین اپنی عقلوں کے بجائے احکام کے مطابق سوچتے اور عمل کرتے ہیں۔ پولیس کو ضرور بھیجو۔ بے نیل و مرام ہی واپس جائے گی۔ کسی نے زیادہ فراست دکھانے کی کوشش کی تو عدالت میں ازالۂ حیثیتِ عرفی کے باوقار مقدمے کا سامنا کرنا پڑ جائے گا ۔۔۔ اوور!"

"تم سب کے منہ بند کر سکتے ہو لیکن اسٹیٹ منیجر کی ماں تمہارے ہاتھوں نہیں بک سکے گی۔" میں نے شکست اور جھلاہٹ کے عالم میں کہا۔ "لاش کی شناخت کے بعد وہ تمہارے ہاتھوں سے نکل جائے گی ۔۔۔ اوور!"

"تمہیں جو کرنا ہے کر کے دیکھ لو۔" اس بار اس کا لہجہ بالکل ہی روکھا تھا۔ "لائیڈز کالج کوئی محتاج خانہ نہیں ہے جہاں ملازمین کے معذور اور ریٹائرڈ رشتہ داروں کی پرورش کی جاتی ہو۔ یہاں صرف اور صرف صحت مند ملازمین ہی رہتے ہیں۔ کسی بوڑھی عورت کا وجود تم خوردبین سے بھی ثابت نہ کر سکو گے۔ اوور اینڈ آل۔"

بڑی ماں! میرے وجود کی گہرائیوں سے ایک کربناک اور بے آواز چیخ ابھری اور میں نے ٹرانسمیٹر ایک طرف پھینک دیا۔ نہ جانے ان سنگدل بھیڑیوں نے تصویر کے قتل کے بعد بڑی ماں کا کیا حشر کیا تھا اور وہ کہاں تھیں؟

اس وقت ٹرانسمیٹر پر رابطہ قائم کر کے میں طفیل کو الجھن اور پریشانی میں ڈالنا چاہ رہا تھا لیکن گفتگو کے آخری لمحات میں اس مردود نے مجھ پر بالادستی حاصل کر کے مجھے خلفشار سے دوچار کر دیا تھا۔ میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ بڑی ماں کے بارے میں کس سے اور کیسے معلومات حاصل کروں؟

اسی اثنا میں مجھے وہ فون نمبر یاد آیا جو میں نے رضوان چاچا سے حاصل کیا تھا۔ اس نمبر پر میں کئی بار تصویر سے گفتگو کر چکا تھا اور اس وقت میرے لیے اس نمبر سے رجوع کرنے کے سوا کوئی چارۂ کار نہیں رہا تھا۔

میں فوراً ہی نیچے آیا اور پبلک بوتھ سے وہ نمبر ملانے لگا۔ سلسلہ ملنے پر دوسری طرف سے وہی شناسا نسوانی آواز سنائی دی جس سے میں پہلے متعارف ہو چکا تھا۔

"تصویر علی صاحب سے بات ہو سکے گی؟" میں نے شائستگی سے خلیقانہ لہجے میں سوال کیا۔

"یہاں تو کوئی تصویر علی صاحب نہیں ہوتے۔" اس جواب کے ساتھ ہی دوسری طرف سے ٹیلیفون کریڈل پر ڈال دیا گیا۔

میں ایک گہرا سانس لے کر رہ گیا۔ وہ لوگ منصوبہ بندی اور اس کے اطلاق میں قابلِ رشک حد تک منظم تھے بلکہ ہر شخص کو سمجھا دیا گیا تھا کہ لائن پر کیا کہنا اور کرنا ہے۔

میں نے دوبارہ وہی نمبر ملایا اور رابطہ قائم ہوتے ہی براہِ راست مطلب کی بات پر آ گیا۔ "میرا نام ذکی ہے اور آج صبح آٹھ بجے اسی نمبر پر میری تم سے بات ہوئی تھی۔ اس وقت تک تم تصویر علی کی سیکرٹری تھیں اور تم نے اس سے میری بات کرائی تھی اور اب تم اس کے وجود ہی سے انکار کر رہی ہو؟"

"تمہیں کوئی بڑی غلط فہمی ہوئی ہے۔" تصویر جیسے سپاٹ لہجے میں کہا گیا۔ "ذکی اور تصویر دونوں نام میرے لیے اجنبی اور مضحکہ خیز ہیں۔ تصویر بے جان ہوتی ہے پھر کسی جیتے جاگتے انسان کا نام کیسے ہو سکتا ہے؟"

"تو کیا وہ مر چکا ہے؟" میں نے تیز لہجے میں سوال کیا۔

"زندہ یا مردہ کا سوال تو اسی وقت پیدا ہوتا جب میں اس سے واقف ہوتی۔" اس کی آواز بدستور پُراعتماد تھی۔ "میں نے اس وقت تم سے پہلی بار اس کا نام سنا ہے۔"

"اور اس کی ماں کہاں ہے؟"

"دیکھو مسٹر ذکی! شاید تمہارا ذہنی توازن کچھ بگڑا ہوا ہے۔" اس نے تصویر جیسے تلخ لہجے میں کہا۔ "جب میں کسی تصویر سے ناواقف ہوں تو اس کی ماں کہاں سے پیدا ہو سکتی ہے۔ یہ لائیڈز کالج ہے کوئی محتاج خانہ یا [illegible] نہیں ہے جس کے اراکین خدمتِ خلق کے جذبے سے تمہارے جیسے سرپھرے پاگلوں کے جواب دیتے رہیں ۔۔۔ براہِ کرم اب مجھے تنگ نہ کرنا۔"

"پھر میری کسی ذمے دار آدمی سے بات کرا دو۔" میں نے عجلت کے ساتھ کہا۔

"ذمے دار تو میں بھی ہوں لیکن حضور میں بات کرا دیتی ہوں۔ شاید تم غیر ذمہ دار سمجھتے ہی کو ذمے داری کا منصب سمجھتے ہو۔"
اس کی آواز معدوم ہو گئی لیکن رابطہ بحال تھا۔ شاید وہ سوئچ بورڈ پر کچھ کر رہی تھی۔

"ہیلو ۔۔۔ کیا مصیبت ہے؟" چند ثانیوں بعد ریسیور پر ایک غرّاتی ہوئی پھاڑ کھانے والی آواز سنائی دی تھی۔

"سب راستے بند ہو گئے۔" وہ میری کہانی سن کر مایوسانہ لہجے میں بولا۔ "باہر جتنے محاذ تھے، ایک ایک کر کے تباہ ہو گئے اور اب جو لوگ زندہ بچے ہیں، وہ سب لائیڈز کالج کے مضبوط حصار میں محفوظ ہیں جہاں گھسنا تو شاید اتنا دشوار نہ ہو لیکن باہر نکلنا ناممکنات میں سے نظر آتا ہے۔"

اچانک کمرے میں ایک نامانوس سی غیر ملکی آواز سنائی دی اور میں چونک اٹھا۔ سلطان شاہ اپنی جگہ سے اچھل کر کھڑا ہو گیا اور میری مسہری پر پڑے ہوئے آپریٹس کو گھورنے لگا جسے طویل اور ناکام مذاکرات کے بعد میں نے آف کیے بغیر وہاں پھینک دیا تھا۔ وہ آواز اسی کے اسپیکر سے ابھر رہی تھی۔ سلطان شاہ نے جھپٹ کر آپریٹس کا ریسیونگ والیوم بڑھا دیا اور آواز واضح ہو گئی۔

ابتدا میں وہ آواز نامانوس محسوس ہوئی تھی لیکن پھر مجھے اندازہ ہو گیا کہ وہ وہی غیر ملکی تھا جس کی آواز ہم ٹرانسمیٹر پر پہلے بھی سن چکے تھے۔ وہ اس وقت بھی وہی پرانا پیغام دہرا رہا تھا جو شاید کوئی شناختی کوڈ تھا۔

"تھمبل ناک... تھری کلاک... ڈبل ڈاک... شوگر کوٹن... اوور!" وہ مشینی آواز وقفوں کے ساتھ مسلسل وہی پیغام دہرائے جا رہی تھی۔

چار پانچ مرتبہ کال دہرانے کے بعد بھی دوسری طرف سناٹا چھایا رہا اور میرے ذہن میں یکے بعد دیگرے ابال سے آنے لگے۔

"میری آواز کیسی ہے؟" اچانک میں نے بدلی ہوئی آواز میں سلطان شاہ سے سوال کیا اور وہ یوں بھڑکا جیسے کمرے میں اچانک کوئی جن گھس آیا ہو۔ اس سے پہلے اس کی پوری توجہ آپریٹس پر مرکوز تھی۔

مجھے نظر انداز کر کے اس نے متوحش نظروں سے پورے کمرے کا جائزہ لیا، پھر چڑھتے ہوئے سانسوں کے درمیان بولا۔ "یہ نسوانی آواز کہاں سے آئی تھی! تم نے بھی سنی تھی نا؟"

میرے لبوں پر مسکراہٹ پھیل گئی۔ آپریٹس پر کال ایک بار پھر نشر ہو رہی تھی۔ میں نے اسے نظر انداز کرتے ہوئے اسی بدلی ہوئی آواز میں کہا۔ "تم نے جواب نہیں دیا میری بات کا۔"

اس نے دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام لیا۔

"اوہ خدا! تو یہ تمہیں مذاق سوجھ رہا ہے۔ میری تو جان ہی نکل گئی تھی کہ بند کمرے میں عورت کہاں سے گھس آئی ہے؟"

"مذاق نہیں، میں اس سے اسی آواز میں بات کرنے کا ارادہ رکھتا ہوں۔" میں نے بدستور نسوانی آواز میں کہا۔ "شاید شوگر کوٹن کا آپریٹس آف ہے یا وہ جواب نہیں دینا چاہتا۔ میں اس موقع سے فائدہ اٹھانا چاہتا ہوں۔ نسوانی آواز سے کوئی بھی شبہات کا شکار ہو سکتا ہے۔"

"ضرور کوشش کرو۔" وہ بے ساختہ مسکرا اٹھا پھر بولا۔ "میں تو سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ تم اتنی عمدہ آواز بدل سکتے ہو۔"

میں نے مسہری پر سے آپریٹس اٹھا لیا۔ اس بار خاصے طویل سناٹے کے بعد کال دہرائی گئی تھی۔ دوسری طرف سے لائن اوور ہوتے ہی میں نے ٹرانسمیٹنگ بٹن دبا کر نسوانی آواز اور غیر ملکی لب و لہجے میں انگریزی بولنا شروع کر دی۔

"شوگر کوٹن باہر مصروف ہے۔ اس کی ہدایت ہے کہ پیغام مجھے نوٹ کرا دیا جائے... اوور۔" سلطان شاہ کسی احمق کی طرح منہ پھاڑے پھٹی پھٹی آنکھوں سے مجھے دیکھ رہا تھا۔

"کیا تم کوڈ ورڈز میں بات نہیں کر سکتیں؟ اوور!" جواب دینے والے نے غصیلے لہجے میں سوال کیا۔

"یہ سوال میرے بجائے تمہیں مادام سے کرنا چاہیے کہ مجھے کوڈ کیوں نہیں سکھایا گیا... اوور!" میں نے لجاجت کا اظہار کرتے ہوئے کہا۔

"اوہ، تو یہ بات ہے! ناراض ہونے کی ضرورت نہیں عزیزم۔" یہ سن کر مرد کا غصہ فوراً ہی کافور ہو گیا۔ "پیغام بہت اہم ہے، اس لیے کھلے الفاظ میں نہیں دہرا سکتا۔ شوگر کوٹن جب بھی لوٹے، اس سے میری بات کرا دینا... اوور۔"

"ضرور کرا دوں گی — لیکن تمہاری کوئی شناخت بھی ہو گی — اوور۔" میں نے جھجکتے ہوئے لہجے میں کہا۔

"میرا کوڈ اولڈ وار لنگ ہے — اوور!" جلدی سے کہا گیا۔

"اوہ، اگر مادام بات کرنا چاہیں تو...! اوور!" میں نے سلطان شاہ کو آنکھ سے اشارہ کر کے سوال کیا۔

"اوہ — یہ بہت ضروری ہے — بہت اہم ہے۔" اس کی مضطربانہ آواز ابھری۔ "کیا تمہیں علم ہے کہ وہ اس وقت کہاں مل سکیں گی؟ اوور!"

"معلوم ہے لیکن بتا نہیں سکتی — اوور!" سلطان شاہ سپاٹ چہرے کے ساتھ احمقانہ انداز میں منہ پھاڑے

اس کی بدگمانی کا علم ہو گا اسے اپنے ٹھکانے چھوڑ کر روپوش
ہو جائیں گے اور ہم خلا میں ہاتھ پیر مارتے رہ جائیں گے میری
بات لکھ کر رکھ لو کہ شوگر کوئین سے رابطہ قائم ہونے کے بعد
تمہارے اولڈ ڈارلنگ کو جوں ہی حقیقت کا علم ہو گا وہ
بھی کسی خارش زدہ چوہے کی طرح اپنے گلبرگ کے ٹھکانے
سے نکل بھاگے گا۔"

کار چوں کہ اب اپنی ہی تھی لہٰذا میں نے آپریٹس کا والیوم
بڑھا دیا۔

مال روڈ سے کنال بینک روڈ پر مڑنے کے بعد جب
ہم گلبرگ روڈ کے مقام اتصال پر پہنچے تو اچانک ہی آپریٹس
پر وہی مردانہ آواز سنائی دینے لگی۔ اس بار بھی وہ شوگر کوئین
سے رابطہ قائم کرنے کے لیے بے چین تھا۔

میرے ایما پر سلطان شاہد نے کار بائیں طرف گلبرگ
روڈ پر گھما کر رفتار تیز کر دی۔ پھر ہم خیابان اقبال پر مڑ گئے
جہاں آگے چل کر گلبرگ مین مارکیٹ کے بارونق علاقے میں کسی
سے صحیح رہنمائی حاصل کی جا سکتی تھی۔

اس نے یکے بعد دیگرے تین بار شوگر کوئین کے لیے
پیغام نشر کیا لیکن دوسری جانب سناٹا چھایا رہا۔ آخر اس کے
ہاتھ سے صبر کا دامن چھوٹ گیا اور وہ کسی سے بھی بات کرنے
پر تل گیا۔

"اٹ از اولڈ ڈارلنگ آن دی لائن — جو بھی
میری آواز سن رہا ہو، جواب دے۔ یہ بہت اہم ہے۔۔۔
اوور۔" اس بار وہ کوڈ ورڈز کے بجائے انگریزی میں بولا تھا
اور یہ نکتہ میرے لیے خیال انگیز تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ
تنظیم میں شوگر کوئین اور اولڈ ڈارلنگ کے علاوہ دوسرے لوگ
کوڈ ورڈز کے نظام سے نابلد تھے۔

"ایس۔ او فرام لائیٹڈ کاٹیج سپیکنگ سر! اوور۔"
دوسری سمت سے طفیل کی مؤدبانہ آواز سن کر میرا دل
خوش ہو گیا۔

"شوگر کوئین کہاں لاپتا ہے اور وہ دوسری لڑکی
بھی نہ جانے کہاں جا مری ہے۔۔۔ وہ کہاں مل سکے
گی؟ اوور!"

"اس سے آپ کی تمام گفتگو میں نے سنی تھی سر!
میرے لیے وہ نئی آواز تھی۔۔۔ ہو سکتا ہے کہ مادام نے
اسے بھی یہیں رکھا ہو جہاں اس کے ٹھکانے سے لاعلم ہوں۔
اوور۔" طفیل کی آواز پر تشویش سی طاری ہو گئی تھی۔

"وہ جانتی ہے کہ شوگر کوئین کہاں ہے، لیکن بتانے
پر آمادہ نہیں تھی — تم فوراً میرے پاس چلے آؤ۔ اوور۔"

"چند منٹ میں ابھی پہنچتا ہوں سر۔۔۔ اوور!" طفیل نے مختصر
سوال کر کے میرا دل باغ باغ کر دیا۔

اولڈ ڈارلنگ نے اپنا پتا بتا کر گفتگو ختم کر دی۔

"خدا بڑا مہربان ہے۔" آپریٹس کے خاموش ہوتے ہی
سلطان شاہد روایتی انداز میں بڑبڑایا۔

"صرف اس لیے کہ تمہارے حاصل کیے ہوئے سپرے
کی تصدیق ہو گئی؟" میں نے اسے چھیڑا۔ مجھے یوں محسوس
ہو رہا تھا جیسے اس وقت میرے ذہن پر سے ایک بڑا بوجھ
ہٹ گیا ہو۔

"بلکہ اس لیے کہ اللہ نے دونوں کے لیے کام آسان کر دیا۔
تم گوہر کی نگرانی کرنا، میں طفیل کو اس کے ٹھکانے سے چلتا
کروں گا۔ بڑی حسرت ہے مجھے اس کے دیدار کی۔"

"میرے نزدیک اس وقت طفیل کا اغوا سب سے
اہم ہے لیکن مسئلہ یہ ہے کہ تم اسے کہاں رکھو گے؟" میں نے
تشویش زدہ لہجے میں سوال کیا۔ "وہ آسانی سے ہار ماننے
والوں میں نہیں ہے۔ تمہاری کمزوری بھانپتے ہی فائدہ اٹھانے
کی کوشش کرے گا۔"

"تم میرے ان دوستوں کو بھول رہے ہو جنھوں نے
مجھے اسلحہ اور چوہدری کی ایک کار چھپانے کی جگہ فراہم کی تھی۔ ایک
تو کیا، دس طفیل بھی ان کی تحویل سے نہیں بھاگ سکیں گے۔
جگہ کا مسئلہ تمہارے لیے ہو سکتا تھا، اس لیے میں نے یہ کام
اپنے سر لیا ہے۔"

مین مارکیٹ سے متعدد دریافت کرنے پر معلوم ہوا کہ ہمارا
مطلوبہ مکان اس علاقے میں قدرے اندر واقع تھا۔ بتائے
ہوئے راستوں کو اختیار کرتے ہوئے ہم تھوڑی دیر میں کوٹھی
کے سامنے جا پہنچے، گھرے جدید طرز کے اس مکان کے سامنے
جہاں پلاسٹک کی ایک روشن دیوار گیر پلیٹ پر
جارج سالومن کے نام کے نیچے مطلوبہ نمبر لکھا ہوا تھا۔

غنیمت یہ تھا کہ وہ علاقہ آمد و رفت کے اعتبار سے
سنسان نظر آ رہا تھا۔ مکان بھی وسیع احاطوں میں ایک دوسرے
سے لمبے فاصلے پر تعمیر کیے گئے تھے کہ ہر مکان اپنی جگہ مکمل
خلوت تھا۔

اس گلی کا ایک چکر کاٹنے کے بعد ہم نے متفقہ طور پر
یہ تعین کر لیا کہ طفیل جارج سالومن کے مکان تک پہنچنے
کے لیے وہی راستہ اختیار کرے گا جو ہم نے اختیار کیا تھا۔
خیابان اقبال سے وہاں پہنچنے کے لیے بس وہی ایک راستہ

تھا۔ ہاں سے اندازے کی غلطی کی بس یہی ایک صورت ہو سکتی تھی
کہ طفیل گلیوں میں جھنجلایا ہوا ادھر آ نکلے۔
میں اسی گلی میں کار سے اتر گیا اور سلطان شاہ مرشی کو لے کر
اسی سمت میں لے گیا جدھر سے طفیل کے آنے کا امکان تھا۔
معاً مجھے اپنی حماقت کا احساس ہوا اور میں نے کار کے پیچھے
نظر جا دوڑا لگا دی۔
سلطان شاہ نے گاڑی سڑک سے گھما کے ایک موڑ کے بعد روک
لی تھی۔ مجھے اپنی طرف آتے دیکھ کر وہ کچھ پریشان سا ہو گیا۔
"گاڑی تمہارے حوالے ہے۔ اگر وہ نکل ہی کھڑا ہوا
تو میں اس کا پیچھا کیسے کر سکوں گا؟" میں نے قریب پہنچ
کر سوال کیا۔
"مجھے خیال آیا تھا لیکن مجبوری کے تحت خاموش رہا۔
میں بھی تو اسے کندھے پر لاد کر تو نہیں لے جا سکتا۔" وہ شرمندہ
نظر آنے لگا تھا۔
"وہ بھی پیدل تو نہیں آئے گا۔ اسے گاڑی سے اترنے
کی مہلت ہی نہ دینا۔ وہی کار تمہارے کام آئے گی اور میرے
پاس رہ جائے گی۔"
"بعض اوقات سامنے کی بات بھی سمجھ میں نہیں آتی۔"
وہ ڈرائیونگ سیٹ سے اترتے ہوئے خفت آمیز ہنسی کے
ساتھ بولا۔ "بس تم جاؤ، کہیں وہ نکل نہ جائے۔"
"وہ پہلی تھی اور یہ دوسری سامنے کی بات ہے۔" میں
بے اختیار ہنس پڑا۔
"اب کیا ہو گیا؟" اس نے حیرانگی کے عالم میں سوال
کیا۔
"طفیل سے نمٹنے کے بعد ہی میرا کام شروع ہوگا۔
ان کی اور طفیل کی گفتگو ہم نے خود سنی ہے۔ وہ گھر ہی میں
رک کر طفیل کا انتظار کرے گا۔ اس سے پہلے کہیں نہیں جائے
گا۔ اس پر دھیان رکھنا، طفیل کے ساتھ بھی ٹرانسفر ہو گا۔
اسے صحیح سالم حاصل کرنا تمہاری ذمہ داری ہے۔"
"سمجھ میں نہیں آتا کہ اس قدر کند ذہن ہونے کے باوجود
میں اب تک کیسے بچا ہوا ہوں۔" وہ جھلاتے ہوئے انداز
میں سر جھٹک کر بڑبڑایا۔
"اس طرح تو ہم دونوں ہی ہم عمر اور ہم پایہ ہیں۔"
"فرق یہ ہے کہ میں اور تم میں — تم اپنی غلطیوں کی
اصلاح بھی خود ہی کر لیتے ہو۔ مجھے جب تک بتایا نہ جائے یا
مار نہ پڑ جائے، غلطی کا احساس ہی نہیں ہوتا۔ تمہاری جگہ
میں ہوتا تو تمہارے پیچھے دوڑ لگانے کے بجائے کسی کونے
کھدرے میں گھس کر باقاعدہ نگرانی کا آغاز کر چکا ہوتا۔ چونکہ طفیل
گھر آنے سے پہلے بالکل بے سود ہوتی۔"
"اگر طفیل تو فون پر ہی لگ گئے تو وہ انتظار سے اکتا کر
وہ باہر ٹرانسفر لے بیٹھے گا... میں سوچ رہا ہوں کہ اس
کی نوبت ہی نہ آنے دوں۔ میرا اندازہ ہے کہ وہ دونوں ہی ایک
دوسرے کے لیے اجنبی ہیں۔"
"میرا بھی یہی خیال ہے۔" اس نے تائید کی۔ "لیکن
طفیل کو یہ اندازہ ضرور ہے کہ وہ [illegible] سے
برتر ہے۔"
"کیوں نہ میں طفیل بن کر اس سے جا ٹکراؤں؟" میں
نے اس کی طرف دیکھتے ہوئے پرخیال لہجے میں کہا۔
وہ اچھل پڑا۔ "بڑا انوکھا خیال ہے۔ ایک تیر میں دو
شکار ہو جائیں گے۔"
میں نے اس کی خوشی پر پانی پھیرنا مناسب نہ سمجھا۔
اگر میں طفیل بن کر اونڈو [illegible] سے مل لیتا تو میرا وہ
منصوبہ [illegible] جاتا جو اس کو جال [illegible] تاکہ مزید معلومات
حاصل کرنے کے بارے میں تھا لیکن اس سلسلے میں میرے
ذہن میں ایک قابل عمل تجویز پہلے سے موجود تھی۔ لہٰذا میں
خاموش ہی رہا۔
سلطان شاہ نے کسی بری گھڑی کے لیے اپنا پستول بھی
میرے حوالے کر دیا۔ اس کی دانست میں اسے کسی ہتھیار کی
ضرورت نہیں تھی۔ اور پھر طفیل سے بھی کچھ اسلحہ برآمد ہونے
کے قوی امکانات تھے۔
ہم دونوں وہیں کھڑے باتیں کر رہے تھے کہ سامنے
سے ایک گاڑی کی روشنیاں نمودار ہوئیں اور سلطان شاہ
پیچھے ہٹ کر شاٹر کا جائزہ لینے لگا۔ میں سگریٹ سلگا کر کسی
فرعون صفت زردار کی طرح لاتعلقانہ انداز میں کھڑا رہا۔
میری پشت روشنی کی جانب تھی۔
گلیاں سنسان پڑی ہوئی تھیں۔ لہٰذا میرا اندازہ
بالکل درست نکلا اور آنے والی کار میرے قریب تھم گئی۔
اس کے ہیڈ لیمپس کی روشنی آگے گزر چکی تھی اور میں ایک
مرتبہ پھر تاریکی میں تھا۔
سلطان شاہ بھی چونک کر یوں سیدھا ہوا جیسے اب
تک اس کار کے وجود سے لاعلم رہا ہو۔ آنے والی کار میں صرف
ایک شخص ڈرائیونگ سیٹ پر براجمان تھا۔ اس نے بڑے
نرم لہجے میں جامعہ سالومن کے مکان کا پتا دہرا کر اس کا
محل وقوع دریافت کیا اور میرے جواب دینے سے پہلے ہی
سلطان شاہ نے پھرتی سے عقبی نشست پر سوار ہو کر پیچھے سے
اس کا گلا دبوچ لیا۔ گاڑی کا انجن اسٹارٹ تھا اور گیئر بھی پڑا

بچا لیا ہے۔ اس کی گاڑی میں تین کلو کے قریب براؤن شوگر بھی ملی ہے۔" پھر یہ دس منٹ تک پرانی نگاہ ڈالتے ہوئے بولا: "اب سے چالیس منٹ پہلے تک وہ لوگ گاڑی سے مال برآمد نہیں کر سکے تھے، لیکن ہمیں ان اطلاعات پر اس قدر پورا یقین ہے کہ وہ مال چھوڑنے کے بجائے پر تشدد کارروائی پر اتر آئے ہیں۔"

"اگر وہ اس قدر پر یقین ہیں تو مال ضرور برآمد کر لیں گے۔" میں نے تشویش زدہ لہجے میں کہا۔ "براؤن شوگر کہاں چھپائی گئی ہے؟"

وہ تحقیر آمیز انداز میں ہنسا۔ "انہیں ہاتھوں پسینے آجائیں گے۔ وہ پولیس سے بذریعہ کار یہاں آیا تھا اور اس کی پہیوں کی شکل میں ایک ایسی محفوظ جگہ ہے جہاں اس نے مال چھپایا ہوا ہے۔ انہیں اسی لیے ناکامی ہو رہی ہے کہ یہ کام ہم لوگوں نے کسی کو اعتماد میں لیے بغیر اپنے ہاتھوں سے انجام دیا تھا لیکن میں نے سنا ہے کہ جہاں تھرڈ ڈگری کے استعمال پر کوئی پابندی نہیں ہے، اگر اسے بد ترین تشدد کا نشانہ بنایا گیا تو وہ کب تک زبان بند رکھ سکے گا؟"

"اور اس کی رہائی تمہارے لیے بہت اہم ہے؟"

"دراصل وہ میرے ملک کا ایک اہم افسر ہے۔ مال پکڑے جانے کی وجہ سے ابھی تک کسٹم انٹیلی جنس والوں نے اس کی گرفتاری کی خبر شائع نہیں کی ہے۔ اگر اس خبر کی تشہیر ہو گئی تو وہ اور اس کا گھرانا برباد ہو جائے گا۔"

"میرا خیال ہے کہ میں یہ کام سرانجام دے سکوں گا۔" میں نے پُر خیال لہجے میں کہا۔ "لیکن اس کے لیے شوگر کوئین کی اجازت ضروری ہے۔"

"پھر وہی بات اٹھی؟" وہ جھنجھلائے ہوئے لہجے میں بولا۔ "میں کہہ رہا ہوں کہ اس وقت ایک ایک لمحہ قیمتی ہے۔ ہم ساجھے دار نزاکت کو نہیں سمجھ سکے ہیں۔ وہ کسی زمانے میں یہاں اپنے ملک کے سفارت خانے میں بھی اہم عہدے پر فائز رہا ہے لیکن اس وقت نام تبدیل کر کے عام شہری کی حیثیت سے یہاں آیا ہے۔ اس کا جرم ثابت ہوتے ہی مقامی حکام سفارت خانے سے رابطہ قائم کریں گے اور پھر تو اس کی اصل شخصیت بے نقاب ہو جائے گی۔ اس کے لیے بعد ازاں رسوائی کا اسکینڈل ہو گا۔"

"شوگر کوئین اگر لاپتا ہے تو وہ لڑکی کہاں ہے جس سے تمہاری گفتگو ہوئی تھی؟" میں نے تشویش کا ڈھونگ رچاتے ہوئے کہا۔

"وہ بھی کہیں جا مری ہے... سمجھ میں نہیں آتا کہ ایسی بد نظمی میں یہاں کا انتظام کیسے چل رہا ہے۔" وہ غصیلے لہجے میں بولا۔

"ہو سکتا ہے کہ وہ آپریٹس آن رکھنا بھول گئی ہو یا سو ہی گئی ہو۔" میں نے نرم لہجے میں کہا۔

"تم کیا کہنا چاہ رہے ہو؟"

"اگر تم شوگر کوئین کے ٹھکانے سے واقف ہو تو وہاں جا سکتے ہو۔ شوگر کوئین نہیں تو وہ دوسری لڑکی ضرور مل جائے گی۔ شاید تمہیں ہماری مجبوریوں کا علم نہیں۔ اصولاً دیکھا جائے تو میں نے تم سے رجوع کر کے بھی غلطی کا ارتکاب کیا ہے۔ تنظیم کا کوئی بڑا جانتا ہے تو اس پر میری گرفت ہو سکتی ہے۔" میں نے محتاط انداز میں کہا۔

"بڑے... بڑے۔" وہ غصیلے انداز میں میز پر مکا مار کر غرایا۔ "تنظیم میں میں بھی اتنا بے حیثیت نہیں ہوں..." بولتے بولتے اچانک ہی اس نے سنبھالا لیا اور پر سکون ہوتے ہوئے بولا۔ "اگر وہ لڑکی مل بھی گئی تو مجھے اس سے شوگر کوئین کا موجودہ ٹھکانا معلوم کر کے اس سے رجوع کرنا ہو گا۔ پھر وہ تم سے یا تمہارے کسی بڑے سے رابطہ قائم کرے گی... یہ بڑا لمبا چکر ہے اور میں اس شہر سے اتنا زیادہ واقف نہیں ہوں... وقت بچانے کے لیے تمہیں میرے ساتھ چلنا ہو گا۔"

"شاید اس وقت تمہیں اندازہ نہیں رہا کہ تم کیا کہہ رہے ہو؟" میں نے اپنی خوشی کو چھپاتے ہوئے سپاٹ لہجے میں کہا۔

"جو کچھ کہہ رہا ہوں اس کی جواب دہی میری ہی ہے۔" اس نے ایک جھٹکے کے ساتھ اپنی جگہ چھوڑ دی۔

میں بھی متذبذب سے مجبوری کے انداز میں اٹھ گیا۔

"ذرا ایک منٹ ٹھہرو، میں ابھی آتا ہوں۔" وہ یہ کہتے ہوئے تیزی کے ساتھ ڈرائنگ روم سے کسی اندرونی کمرے کی طرف چلا گیا۔

ابو ظہیر اور لنک کے کوڈ سے پہچانے جانے والے اس شخص کا نام نجانے حارث سالوس ہی تھا یا کچھ اور لیکن مجھے اس سے اس قدر عامیانہ رویے کی امید نہیں تھی۔ اس سے ملنے کا فیصلہ کر کے میں نے نادانستہ طور پر ایک بہت بڑا خطرہ مول لے لیا تھا لیکن اس سے ملنے کے بعد یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے اسے اپنے کام سے زیادہ میرے مفاد کی فکر لاحق ہو۔

شاید اس میں اس کا زیادہ قصور بھی نہیں تھا۔ وہ خود کچھ ایسے پیچیدہ حالات کا شکار ہو گیا تھا کہ اسے

بوکھلا گیا ایک ایسے آدمی کا تعاون حاصل کرنے پر مجبور ہونا پڑا تھا جسے اس نے کبھی نہیں دیکھا تھا۔ اس طرح ایک طرف طفیل ہمارے ہاتھ آگیا تھا اور دوسری طرف میں طفیل کی جگہ اولڈ ڈارلنگ کے سینے سے معلومات اگلوانے جا رہا تھا۔

اس نے مجھے گھر کا بھیدی سمجھتے ہوئے ڈیلی ڈکی واک سے وابستہ ہر بات سے آگاہ کر دیا تھا اور اب مجھے شوگر کوئین کا ٹھکانا دکھانے پر تلا ہوا تھا۔ میں کسی بھی حالت میں اس اقدام کے ذریعے اتنی بڑی کامیابی کا تصور نہیں کر سکتا تھا

لیکن اس ضمن میں ابھی تک مجھے ایک ہی فکر لاحق رہی تھی کہ کہیں ٹیپ چیس پر شوگر کوئین کی آواز نہ ابھرنے لگے۔ ایسا ہوتا تو میرا سارا کھیل بگڑ سکتا تھا۔

لیکن وہ بہت ہی شریف آدمی معلوم ہوتا تھا۔ اس نے وہاں مجھے اکیلا چھوڑ کر اس مسئلے سے نمٹنے کا موقع بھی فراہم کر دیا تھا۔ میں نے میز پر سے ٹیپ چیس اٹھا کر آواز کو وصول کرنے والی ناب گھما کر ٹیپ چیس کو آف کر دیا۔ پھر اسے مزید مروڑا تو اندر سے ہلکی سی آواز آئی جیسے کوئی پرزہ ٹوٹا ہو۔ میں نے فوراً ہی ٹیپ چیس اس کی جگہ واپس رکھ دیا۔ اب اس کی ناب ناکارہ ہو چکی تھی جس کی مرمت کے بغیر اسے آن کرنا ناممکن تھا۔

چند لمحوں کے بعد وہ واپس آگیا۔ اس نے کچھ سوچے سمجھے بغیر بے پروائی کے ساتھ ٹیپ چیس کو جیب میں ڈالا اور ہم دونوں باہر نکل آئے۔ اس مہم کے لیے اس نے میرے ساتھ چلنے کو ترجیح دی تھی۔

"اگر برا نہ مانو تو ڈرائیونگ تم ہی کر لو۔" میں نے چابی اس کی طرف بڑھاتے ہوئے زردو آمیز لہجے میں کہا۔ "میرے شانے کی ہڈی میں کچھ تکلیف ہے جو اسٹیئرنگ کاٹنے میں حارج ہو رہی ہے۔"

اس نے مجھے گھورتے ہوئے میرے ہاتھ سے چابی لے لی اور تنک کر ڈرائیونگ سیٹ کی طرف چلا گیا۔ شاید میری فرمائش سے اس کا احساس برتری مجروح ہوا تھا۔

تقریباً دس منٹ کی ڈرائیونگ کے بعد ایک.... سڑک پر اس نے کار کی رفتار دھیمی کی تو میں ہوشیار ہو کر بیٹھ گیا۔

"کیا اس کا مکان آگیا؟" میں نے پرسکون لہجے میں سوال کیا۔

"ہاں! وہ داہنی طرف دوسرا جو نیلے پھاٹک سی بنگلہ ہے۔" اس نے روا داری میں کہا اور میں نے جھرجھری لے کر اپنی جیب سے پستول نکال لیا۔

"میرا خیال ہے کہ اب سیدھے ہی نکل چلو۔" میں نے سرد لہجے میں کہا۔

میرے لہجے پر اس نے چونک کر سر گھمایا تو نگاہ میرے ہاتھ میں دبے ہوئے مہلک ہتھیار پر پڑی اور اس کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔ چہرہ چقندر کی طرح سرخ ہو گیا۔ "تت... تم... تمہاری یہ مجال؟" اس نے غصے کی شدت سے ہکلاتے ہوئے کہا۔

"مجبوری ہے۔" میں نے بے پروائی کے ساتھ کہا۔ "مجھے شبہ ہے کہ تم اصلی اولڈ ڈارلنگ نہیں ہو۔ اس انداز کی میں تم نے اپنی شناخت ثابت کر دی تو میں تمہارے پاؤں تھام کر معافی مانگ لوں گا۔"

"میں... شش... شوگر کوئین...."

اس نے کہنا چاہا لیکن میں نے اس کی بات کاٹ دی۔ "شوگر کوئین بہت بڑی ہستی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ تم بھی اس کے ہم راز ہو لیکن میں صرف اسی کو دیکھنا چاہتا ہوں جس کا میں جائزہ لوں۔ تمہیں اس کے سامنے پیش کرنے کے بعد ہی سب فیصلے روا رکھے جائیں گے۔ آخری فیصلہ اب وہی صادر کرے گی۔"

"بہت اچھی بات ہے۔" اس نے تحقیر آمیز انداز میں دانت بھینچتے ہوئے کہا اور کار کی رفتار میں اضافہ کر دیا۔ "دیکھنا کہ تم اپنے اس رویے پر پچھتاؤ گے۔"

"اب اس کا امکان کم ہی ہے کیوں کہ میرے اوپر والی کی بقول تمہارے گندا کھیل کیا ہے۔"

وہ دانت پیس کر خاموشی سے ڈرائیونگ کرتا رہا اور میں وقفے وقفے سے اسے راستے کے بارے میں ہدایات دیتا رہا۔ اس وقت میرا ذہن بہت تیزی کے ساتھ کام کر رہا تھا اور میں یہ سوچ رہا تھا کہ اپنے اس غیر متوقع شکار کے ساتھ کیا سلوک کروں اور اسے کہاں لے جاؤں؟

پھر اچانک ہی ڈیش بورڈ کے خانے میں رکھے ہوئے ٹیپ چیس سے آواز بلند ہوئی۔ "شوگر کوئین کالنگ اولڈ ڈارلنگ..." اور وہ آواز سنتے ہی میرا اولڈ ڈارلنگ حرکت میں آگیا۔ اچھا ٹیپ چیس کو میں فراموش ہی کر بیٹھا تھا۔ اگر میں پستول نکالنے سے پہلے وہ پیغام آ جاتا تو میں بدترین الجھن کا شکار ہو جاتا۔

اولڈ ڈارلنگ کا اس سے بات کرنے کی اجازت دینا

کیا جا سکے گا۔ اس کے استعمال کا طریقہ تو معلوم ہی ہے تم کو اس بات پر یقین رکھنا کہ تمہارا کوئی ڈاکٹر بیس اور سیا اور اوپر ہوگا۔"
"نمبر ا ایریشن مل گیا تو بھائی کو زندہ بنا دیں گے۔" وہ ہنستے ہوئے بولا۔

اس کی زبان سے طفیل کا ذکر سنتے ہی میں مضطرب ہو گیا۔ لاہور آنے کے بعد میں اپنی مصروفیات میں اس قدر الجھا ہوا تھا کہ اس کے بارے میں سوچنے کا موقع ہی نہ مل سکا تھا اور اب اس کا ذکر آتے ہی اپنے وجود میں شدت کے ساتھ کسی کمی کا احساس ہونے لگا تھا۔

"کہاں کھو گئے؟" مجھے خاموش پا کر سلطان شاہ نے شرارت آمیز انداز میں ٹوکا۔

"ابھی کھونے کی فرصت نہیں ہے، فارغ ہو گئے ہو تو بس جلدی اٹھو۔" میں نے اس موضوع کو ٹالتے ہوئے کہا اور پھر ہم دونوں ہی اٹھ گئے۔

سلطان شاہ کی رہنمائی میں جب باداسی باغ کے علاقے میں اس کے دوستوں کی رہائش گاہ پر پہنچا تو یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ ان کا متوسط انداز کا مکان کسی گنجان علاقے میں واقع نہیں تھا۔

"آبادی سے الگ تھلگ کیوں رہتے ہیں یہ لوگ؟" میں نے کار رقبے سے آگے لے جا کر روکتے ہوئے سوال کیا۔

"قبائلی لوگ ہیں۔ ان کی سرگرمیاں عام لوگوں اور شہریوں کے لیے بلاوجہ تجسس کا باعث بنتی ہیں۔ یوں الگ تھلگ نہ رہیں تو روز نہ بات کا ایک افسانہ تراش لیا جائے گا۔ افغان مہاجرین نے تو بے چاروں کو بڑا بدنام کیا ہوا ہے۔"

"ان سے کیا تعلق نکل آیا تمہارے لوگوں کا؟"

"اپنی مٹی سے رشتہ توڑ کر آدمی بے حجاب ہو جاتا ہے۔ وہ تنجیک کے ساتھ کہنے لگا۔ "زندہ رہنے اور زندگی کی دوڑ میں آگے بڑھنے کے لیے ہر وہ کام کر گزرتا ہے جو اپنے وطن اور اپنے لوگوں کے درمیان رہتے ہوئے سوچ بھی نہیں سکتا۔ یہ اتنی کی تعداد میں نہتے ہوتے ہیں۔ ان میں جو زندگی کو دہشت گردی اور منشیات فروش شاید چند ہزار بھی نہ ہوں گے لیکن ان کی وجہ سے مظلوم بھی بدنام ہو رہے ہیں۔ مشکل یہ ہے کہ ان کی وضع قطع اور بولی ہم سے ملتی جلتی ہے۔ لہٰذا ان کی بدنامیاں ہمارے کھاتے میں پڑ جاتی ہیں اور شہروں میں ہر جگہ ہمارے آدمیوں کو شک کی نظروں سے دیکھا جانے لگا ہے۔"

"تم تو تقریر بھی اچھی خاصی کر لیتے ہو۔" میں نے ہنس کر کہا۔

"تم مذاق کر رہے ہو لیکن یہ حقیقت ہے کہ جب میں پہلی بار اپنا منصوبہ بنا کر کالونی سے کراچی آنے کے لیے پر تول رہا تھا تو مجھے ایک دوست نے کہا تھا کہ کسی جماعت میں شریک ہو

جاؤں۔ اس کا کہنا تھا کہ مقدر نے ساتھ دیا تو سیاست کھلنے ہی ایسے واسطے کے نیا بنے ہوں گے کہ سارے منصوبے بھول جاؤں گا۔"

اس اثنا میں ہم مطلوبہ مکان کے دروازے پر پہنچ گئے۔ سلطان شاہ نے گاڑی بلا کر دستک دی اور میں دل ہی دل میں اس کی سادگی سے کہی ہوئی بات کا وزن کرنے لگا۔

دروازہ کھول کر ایک دراز قامت اور تنومند قبائلی نے ہمارا استقبال کیا تھا۔ اندر اس کا ایک ساتھی بھی چارپائی پر دراز تھا۔ اندر بیٹھنے کے بعد ان میں جن فقروں کا تبادلہ ہوا ان سے یہ اندازہ لگانا مشکل نہیں تھا کہ وہ سلطان شاہ سے خاصے بے تکلف تھے۔

"ہم تو سمجھ رہے تھے کہ تم صبح ہی واپس لوٹو گے۔"

"میں اپنے مہمان کو تم پر زیادہ دنوں تک بوجھ نہیں بنانا چاہتا۔" سلطان شاہ نے ہنستے ہوئے کہا۔ "ہوش میں آیا یا نہیں؟"

"ہوش میں نہ آتا تو اچھا ہوتا۔" ان میں سے ایک برا سا منہ بنا کر بولا۔ "ایسی دھمکیاں دے رہا تھا جیسے یہاں اسی کا حکم چلتا ہو۔ تمہارا خیال نہ ہوتا تو اس کے منہ سے خون کی دھاریں بہا دیتا۔"

"بہر حسرت خراب پوری کر سکو گے۔ میں نے اسے دلاسا دیا۔

"کھانا دیا تو لات مار کر تھالی الٹ دی تھی۔" وہ بتا رہا تھا۔ "اسی وقت سے ہاتھ پیر باندھ کر اسے ایک کوٹھری میں ڈالا ہوا ہے۔ وہاں اندھیرے میں چوہوں نے دماغ درست کر دیا ہوگا۔"

سلطان شاہ نے ایسا جاندار قہقہہ لگایا جیسے وہ کارروائی اسے بہت پسند آئی ہو۔

وہ کوٹھری تک ہماری رہنمائی کر کے الٹے قدموں واپس چلا گیا اور سلطان شاہ نے بڑھ کر کنڈی کھول دی۔ اندھیرے میں اندر سرسراہٹیں سنائی دے رہی تھیں۔ اسی کے ساتھ موہوم سی گھٹی گھٹی آوازیں بھی ابھر رہی تھیں۔

سلطان شاہ نے سوئچ آن کر کے کوٹھری میں روشنی کی تو طفیل مضحکہ خیز حالت میں فرش پر پڑا ہوا نظر آیا۔ گھور اندھیرے میں روشنی ہوتے ہی اس نے آنکھیں بھینچ کر بند کر لی تھیں اور اس کے بدن پر سے کئی چوہے اچھل کر سامان کے پیچھے جا چھپے تھے۔ کوٹھری کی حالت سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اسے فالتو سامان کے اسٹور کے طور پر استعمال کیا جاتا رہا تھا۔

چند ثانیوں بعد طفیل نے آنکھیں کھولیں تو وہاں قہر کے کوندے لپک رہے تھے۔ اس کے دونوں ہاتھ پشت پر بندھے ہوئے تھے۔ ٹخنے بھی آپس میں ملا کر مضبوطی سے باندھ دیے گئے تھے۔ منہ میں کپڑا ٹھونس کر غالباً اوپر سے رومال باندھ دیا گیا تھا۔ فرش پر ایک طرف ٹوٹی ہوئی پلیٹ اور تھال پڑی ہوئی تھی اور

بیلادی بریف کیس لے کر مجھ سے ملنے آیا تھا۔
"مگر وہاں کوئی ہیر پھیر نہیں ہو رہا تو یہ شوٹر کون ہیں اور ... ٹریننگ کیا جا رہا ہے؟"
"یہ سب میرے لیے غیر متعلق باتیں ہیں۔ میں اپنے کام سے کام رکھتا ہوں۔ ہمارے یہاں اپنی حدود سے تجاوز کرنے والے کو معاف نہیں کیا جاتا۔"
"پھر تم اس کی کال پر وہاں کیوں دوڑے گئے تھے؟"
"وہ میرا فرض تھا۔ ٹرانسمیٹر ہمارے آدمیوں کے استعمال میں ہیں۔ پھر میں اس کی آواز پہلے بھی سنتا رہا تھا۔ اسے کسی مدد کی ضرورت تھی تو میرا وہاں پہنچنا ضروری تھا۔"
"جانتے ہو کہ اس کا مسئلہ کیا تھا؟" میں نے حقارت آمیز لہجے میں سوال کیا۔ "میرا دشمن! اس کا ایک مغربی مددگار دوست بیرون سیٹ کھڑا گیا ہے اور شاید انٹیلی جنس کا شیخ کی جنبا دیں بھی اسی سمت میں بکھری ہیں۔ فرض، ہدایت اور ایمانداری سب ڈھکوسلے ہیں۔ بات صرف اتنی سی ہے کہ تم سب موت کے سوداگر ہو اور تمہاری ٹولی نے یہاں اپنی حفاظت کے لیے ایک محفوظ بلکہ ناقابلِ شکست حصار قائم کیا ہوا ہے تاکہ گھر کی کوئی خبر باہر نہ جا سکے۔"
"جانتے ہو تو مجھ سے کیوں پوچھا جا رہا ہے؟" وہ ڈھٹائی اور بے پروائی کے ساتھ بولا۔ "ہو سکتا ہے کہ تمہارا بھی ذرا لالچی دوست ہوں۔"
"باس سے رابطے کا کیا طریقہ ہے؟" قدرے توقف کے بعد میں نے سوال کیا۔
"کوئی نہیں۔ جب ضرورت ہوتی ہے تو وہ خود ہی رابطہ قائم کر لیتا ہے۔" اسے تو کے بارے میں اپنے تجربے کے پیشِ نظر مجھے اس کی بات میں صداقت نظر آ رہی تھی۔

وہ ایک بے حد سخت جان تھا اور دستے کہیں زیادہ مضبوط تھا اور جس طرح مجبور رہا تھا کہ ہماری مرضی کے بغیر اس کوٹھڑی سے نکل نہیں سکے گا لیکن اس کے باوجود وہ خائف نہیں تھا۔
"باس سے ہدایات ملنے کا ذریعہ کیا ہوتا ہے؟"
"جب چاہتا ہے فون کر لیتا ہے۔" اس نے بلا توقف جواب دیا۔
"اور اب یہ بتاؤ کہ تصویر کی ماں کہاں ہے؟" میں نے چند لمحوں تک اسے گھورتے رہنے کے بعد سرد لہجے میں وہ سوال بھی کر ڈالا جسے میں اب تک روکے ہوئے تھا۔
مجھے اندازہ تھا کہ وہ آسانی کے ساتھ اس سوال کا جواب نہیں دے گا اور اس کے منہ سے یہ سچ اگلوانے کے لیے مجھے تشدد کا سہارا لینا پڑے گا۔ اسی وجہ سے وہ سوال میں نے آخر کے لیے بچا رکھا تھا کیونکہ ایک بار اس موضوع پر اس سے الجھ پڑنے کے بعد میرے ذہن میں دوسرے تمام سوالات گڈمڈ ہو جاتے اور گفتگو کا تسلسل ٹوٹ جاتا۔
"دونوں نام میرے لیے اجنبی ہیں۔" اس نے اپنے زخمی رخسار کو سہلاتے ہوئے جواب دیا۔
"میں ادھیڑ کر رکھ دوں گا۔" میں نے سختی کے ساتھ کہا۔
"یہ اچھا کیا کہ تم نے میرے ہاتھ پیر کھلوا دیے۔" وہ تمسخرانہ انداز میں ہنستے ہوئے بولا۔ "مجھے ادھیڑنا اتنا آسان ثابت نہ ہوگا اگر ایک مہذب کے اصول پر عمل کیا تو مجھے نہیں بند کر سکو گے۔"
"یہ خوش فہمی ہے تمہاری۔ اب میں ہاتھ بھی نہ لگاؤں گا تمہیں۔" یہ کہتے ہوئے میں نے پستول نکال لیا۔ اس کے چہرے پر خوف کا ایک ہلکا سا سایہ آ کر گزر گیا۔
"میں تصویر کی ماں کے وجود سے لاعلم ہوں۔" اس نے چھچکتے لہجے میں کہا۔ "وہ خود غائب ہے۔"
"اس سے لاتعلقی کیوں اختیار کر لی گئی ہے؟"
"یہ بات سمجھنے کے لیے غیر معمولی ذہانت ضرورت نہیں ہے۔ خود تم ہی نے بتایا تھا کہ وہ مار ڈالا گیا ہے۔ ظاہر ہے کہ اس کے قتل کے پیچھے کسی نہ کسی ناپسندیدہ واقعے کی کارفرمائی رہی ہوگی۔ ایسے حالات میں اس سے اپنا تعلق ظاہر کر کے پریشانیوں کے سوا اور کیا مل سکے گا؟"
"ابھی تم مار دیے جاؤ تو تمہارے ساتھ بھی یہی سلوک ہوگا؟"
"ہوا کرے۔" وہ شانے اچکا کر بولا۔ "مرنے کے بعد آدمی ان سب فکروں سے آزاد ہو جاتا ہے۔ کفن سرکاری ہو یا درباری، دو گز زمین ہر ایک کو مل جاتی ہے۔ کام کرنے کے لیے اتنا ہی کافی ہے کہ زندگی میں ہر آسائش فراہم کی جاتی ہے۔"
"لغو بند کرو۔" سلطان شاہ پہلی بار دخل اندازی کرتے ہوئے غصیلی آواز میں غرایا۔ "تصویر کی ماں کے بارے میں جو پوچھا گیا ہے اس کا جواب دو۔"
وہ کچھ کہنے کے بجائے چیلنج کرتی ہوئی تمسخر آمیز نگاہوں سے اس کی طرف دیکھنے لگا اور سلطان شاہ کی کھوپڑی سلگ اٹھی وہ کسی بھوکے درندے کی طرح طفیل پر ٹوٹ پڑا۔
طفیل پہلے سے تیار تھا۔ اس نے سلطان شاہ کو اپنے ہاتھوں پر جکڑنے کی کوشش کی لیکن وہ کسی جونک کی طرح اس سے لپٹ گیا۔ اس کی دو ہی منٹ کی ٹکروں میں طفیل کے اوسان خطا ہو گئے۔ وہ مدافعانہ انداز برقرار رکھتا تو شاید سلطان شاہ اسے بری طرح رگید کر رکھ دیتا لیکن اسے فوراً ہی ہوش آ گیا اور پھر سلطان شاہ کے سامنے گردش میں آ گئے۔
اگر میں گولی چلانے کی دھمکی نہ دیتا تو وہ سلطان شاہ کو نیچے گرا لیتا۔ میرے للکارنے پر دونوں نے زور آزمائی فوراً ہی موقوف

ہو گئی اور سلطان شاہ بڑبڑاتا ہوا پیچھے ہٹ آیا۔

"مجھے جو کچھ معلوم تھا وہ تم سن چکے ہو۔" چند ثانیوں کے توقف کے بعد طفیل اپنے اکھڑتے ہوئے سانسوں کو قابو کرتے ہوئے بولا۔ "بہتر یہ ہوگا کہ اب میری راہ نہ روکو۔"

"یہ نہ سمجھو کہ ہم نے تمہیں مہمان کے طور پر مدعو کیا تھا۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "بڑی ماں کا سراغ بتائے بغیر تم یہاں سے زندہ و سلامت واپس نہیں لوٹ سکو گے۔"

"غلط فہمی ہے تمہاری۔" وہ پُر اعتماد لہجے میں بولا۔ "ہم لوگ اُنیسویں نہیں بیسویں صدی میں رہ رہے ہیں اور میری عادات کا اور ہے۔ تم اپنی دانست میں مجھے اغوا کر لائے ہو لیکن کسی بھی لمحے میرے ساتھی اس مکان پر دھاوا بول سکتے ہیں... یہ دیکھو۔" اس نے اپنے بائیں ہاتھ کی دوسری انگلی کو فضا میں لہراتے ہوئے کہا۔ "وائٹ گولڈ کی یہ انگوٹھی میں نے محض شوقیہ نہیں پہنی ہوئی ہے۔ اس میں نگ کی جگہ ایک الیکٹرانک چپ نصب ہے جو مجھے ریڈیائی لہروں پر منتشر کرتا رہتا ہے اور دوسری طرف ایک ایجنسی پر یہ اشارے باقاعدہ مانیٹر ہوتے ہیں جن سے میری موجودگی کے مقام کا تعین محض چند گزوں کے فرق سے کرنا ممکن ہے... ہم لوگ وقت کے ساتھ چل رہے ہیں، تم اتنی آسانی کے ساتھ ہمارے ساتھ من مانی نہ کر سکو گے۔"

"یہ کہانی مجھے سنانے کی کیا ضرورت تھی؟" میں نے سرد لہجے میں سوال کیا۔

"صرف یہ بتانا چاہ رہا تھا کہ تم غلط لوگوں سے اُلجھے ہو۔ آخر میں تمہیں یہی کہوں گا کہ تم بے بسی کے عالم میں اپنا سر پیٹتے کسی شاہراہ پر تماشا بنے ہوئے نظر آؤ گے۔" اس کے لہجے میں تمسخر کے ساتھ ساتھ اعتماد جھلک رہا تھا۔ "یہ انگوٹھی استعمال کرنے والے اس بات کے پابند ہوتے ہیں کہ ہر گھنٹے بعد مانیٹرنگ یونٹ کو اپنی سلامتی کی اطلاع دیتے رہیں۔ مجھے آخری رپورٹ دیے ہوئے گھنٹے سے زائد ہو چکے ہیں۔ وہ لوگ حرکت میں آ چکے ہوں گے اور اب کسی بھی لمحے تم ناقابلِ بیان مشکلات سے دوچار ہو سکتے ہو۔"

"انگوٹھی اتار لو اس کی انگلی سے۔" میں نے سلطان شاہ کو حکم دیا، اور وہ کسی وحشی سانڈ کی طرح طفیل پر ٹوٹ پڑا۔

"اپنی ہرزہ سرائی سے تم نے خود ہی مصیبت مول لی ہے۔" میں اسے سلطان شاہ کے خلاف مدافعانہ مقابلے میں مصروف دیکھتے ہوئے بولا۔ "اب انھیں یہ انگوٹھی کسی خارش زدہ کتے کے گلے میں ہی جھولتی ہوئی ملے گی۔"

اس وقت سلطان شاہ نے اپنے وحشیانہ حربوں سے اسے بوکھلا کر رکھ دیا تھا لیکن اس کا بایاں ہاتھ کسی طرح سلطان شاہ کے قابو میں نہیں آ رہا تھا۔

"انگلی توڑ دو یا کاٹ دو، انگوٹھی بہت ضروری ہے۔" میں نے ہانک لگائی اور اس بار کوٹھڑی کی محدود فضا طفیل کی دلدوز چیخ سے گونج اٹھی۔ سلطان شاہ نے بجلی کی سی سرعت کے ساتھ اس کا بایاں ہاتھ گرفت میں لیا تھا اور ایک ہی جھٹکے میں کامیابی حاصل کر کے اس سے الگ ہٹ آیا تھا۔

شاید اس نے انگلی کی ہڈی توڑ کر کھال کے جسم سے جدا کر دی تھی کیوں کہ وہ جدا ہو چکی تھی اور خون آلود انگلی فرش پر کسی کیڑے کی طرح تڑپ رہی تھی۔ اور انگوٹھی سلطان شاہ کی مٹھی میں آ چکی تھی۔

"کیا ہو رہا ہے سلطان خانا؟" اچانک باہر سے سلطان شاہ کے دوستوں میں سے کسی نے سوال کیا۔

"کچھ نہیں [illegible] سمجھتے ہی ہو۔" سلطان شاہ نے بلند خوش دلانہ آواز میں کہا۔

"ضرورت ہو تو ہمیں بھی آواز دے لینا [illegible]؟" باہر سے پیش کش کی گئی جسے سلطان شاہ نے خوبصورتی سے ٹال دیا۔

میں نے بڑھ کر طفیل کو کچھ سمجھنے کا موقع دیے بغیر اس کی کھوپڑی پر پستول کے دستے سے ضرب لگائی اور وہ کراہتا ہوا فرش پر ڈھیر ہو گیا۔

"انگوٹھی کو پوری قوت سے کسی طرف اچھال دو۔" میں نے کہا اور سلطان شاہ نے کوٹھڑی سے باہر کچے صحن میں نکل کر میری ہدایت کو فوراً ہی عملی جامہ پہنا دیا۔ میں طفیل کا جائزہ لینے میں مصروف ہو گیا۔

"اس کی بے ہوشی خاصی گہری ہے۔ یوں ہی پڑا رہنے دو۔ تھوڑی دیر بعد واپس آ کر اسے لے جائیں گے۔" سلطان شاہ کی واپسی پر میں نے مشورے کے طور پر کہا۔

"اسے کہاں لادے پھرو گے۔ مار کر قصہ ہی ختم کیوں نہیں کر دیتے؟"

"مر گیا تو پھر [illegible]؟" میں نے کہا۔ "اب ان کے لیے رسوائیاں کھڑی کرنا چاہتا ہوں۔ واپس چل کر ہم اپنی گاڑی [illegible] طفیل کی گاڑی سے آ ملیں گے اور اسے گاڑی میں ڈال کر کہیں چھوڑ دیں گے۔ ہماری انٹلی جنس پولیس اسے گرفتار کر لے گی۔ [illegible] کا ساتھی ہے۔ دوسری طرف [illegible] کے ذریعے [illegible] کے اسمگلر کے طور پر طفیل [illegible] کے ساتھی کے طور پر [illegible] طفیل کی اقامت گاہ کے طور پر پولیس کی [illegible] آ جائے گا۔"

"سب کچھ ہو گا لیکن تمہاری بڑی ماں کا سراغ تو نہیں ملے گا۔"

نکل سکے گا۔" وہ مایوسانہ لہجے میں بولا۔ "آخر ہم اس سے کیوں نہیں اگلوا سکتے۔ تشدد کے سامنے تو بڑے بڑے قدموں میں بولنے لگتے ہیں۔"

"ضرور جانتے ہیں۔" میں نے اس سے اتفاق کرتے ہوئے کہا۔ "لیکن تم نے طفیل کی باتوں پر غور نہیں کیا۔ اس نے ہر معمولی بات آسانی سے اگل دی لیکن اہم موضوعات پر خاموش رہا۔ وہ جانتا ہے کہ ہمارے تمام سوالوں کے جوابات دینے کے بعد ایک طرف وہ ہمارے لیے ناکارہ ہو جائے گا۔ اور دوسری طرف اس کے بچے اس کے لہو کے پیاسے ہو جائیں گے۔ وہ مر جائے گا لیکن بڑی ماں کے بارے میں ایک لفظ بھی نہیں بتائے گا۔"

"ایک طرف سے تو اب میں مایوس ہی ہو گیا ہوں۔ یہ بہت سفاک اور سنگ دل لوگ ہیں۔ جب محض خطرے کے امکان کی بنا پر تصویر کو قتل کر سکتے ہیں تو بڑی ماں جیسی ضعیف اور ناکارہ عورت کو انھوں نے کیسے زندہ رکھا ہوگا۔ انھیں لائیڈز کالج سے نکال کر کہیں چھپوا دینے میں تو یہ خطرہ تھا کہ تصویر کی طویل غیر حاضری پر بے چین ہو کر وہ پرانی کہانیاں چھیڑ دیتیں اور یوں لائیڈز کالج کا نام بدنام ہو جاتا جو انھیں کسی بھی قیمت پر گوارا نہیں ہے۔"

"تب مجھے تو یوں لگ رہا ہے جیسے طفیل کے بارے میں ساری ہی بھاگ دوڑ رائیگاں گئی ہو۔" وہ میرے ہمراہ کوٹھری سے باہر نکلتے ہوئے مایوسانہ لہجے میں بولا۔

"اس کے نتائج ایک آدھ روز میں کھل کر سامنے آ جائیں گے۔ یہ کیوں بھول رہے ہو کہ اب شوگر کوئین کا ٹھکانا ہماری نظروں میں آ چکا ہے پھر زخمی حالت میں طفیل کی گرفتاری کی خبر بھی گل کھلائے گی۔"

❁❁

طفیل کو بے ہوشی کے عالم میں اس کی کار میں اولڈ پیپلز کیمپس گراؤنڈ کے قریب چھوڑ کر ہم کچھ دور پیدل چلے پھر مین روڈ کے نکڑ سے ٹیکسی حاصل کر کے ہوٹل واپس آ گئے۔

ہوٹل پہنچ کر میں نے سب سے پہلے پولیس ہیڈ کوارٹر فون لگایا تھا۔

سلسلہ ملتے ہی دوسری جانب سے ایک میکانکی سی آواز سنائی دی۔ "السلام علیکم۔ پولیس ہیڈ کوارٹر، ایمرجنسی سنٹر۔"

"اولڈ پیپلز کیمپس گراؤنڈ کی دیوار کے ساتھ تاریکی میں ایک کار کھڑی ہے جس میں ہیروئن کا ایک بدنام اسمگلر زخمی حالت میں بے ہوش پڑا ہوا ہے۔" میں نے اسے مطلع کیا۔

"نام کیا ہے؟" اس نے سوال کیا۔

"اس کا نام طفیل ہے اور وہ پیٹا مرلائیڈز کالج میں نوعمر لڑکیوں کو سپلائی کر رہا ہے۔"

"ارے! اس کا یقین نہیں تھا، تم پوچھ رہے ہو، اسے تو ہم دیکھ ہی لیں گے۔" ریسیور پر آہٹ ابھری۔

"لیکن اسی کو دیکھ لینا۔ میں کسی گواہی، شہادت کے چکر میں نہیں پڑنا چاہتا۔" میں نے خوشگوار لہجے میں کہا۔ "اور یہ بھی بتا دوں کہ طفیل کا ایک غیر ملکی ساتھی کسٹم ایشلی جیکسن کی قید میں ہے۔ ڈیوڈ نامی اس گورے کو بھی ہیروئن رکھنے کے جرم میں پکڑا گیا ہے۔"

اس نے مزید کچھ کہنے کی کوشش کی تھی لیکن میں اپنی بات پوری کر چکا تھا۔ لہٰذا میں نے فوراً ہی سلسلہ منقطع کر دیا۔

سلطان شاہ اوپر کمرے میں جا چکا تھا۔ میں نے ڈیوڈ کے سلسلے میں ٹیلی فون ڈائریکٹری کی ورق گردانی شروع کی تو مجھے شدت کے ساتھ احساس ہوا کہ اس محکمے کا بھی ایک کل وقتی دفتر ہونا چاہیے جسے فرض شناس شہری بروقت اپنی معلومات سے مطلع کر سکیں اور اسی الجھن میں مجھے ایئرپورٹ کا خیال آ گیا۔ جہاں باہر سے آنے والے مسافروں اور سامان کی جانچ پڑتال کے لیے ہر وقت ہی کسٹم کے مختلف شعبوں کے لوگ موجود رہتے ہیں۔

ایئرپورٹ کسٹم کے ایک افسر سے فون پر بات ہوئی تو پتا چلا کہ اس کا تعلق پیسنجر کے شعبے سے تھا اور اسے شہر میں رونما ہونے والے کسی واقعے سے کوئی دلچسپی نہیں تھی۔ میرے استفسار پر اس نے مجھے ایک افسر کے گھر کا فون نمبر دیا جہاں ناگوار لہجے میں میرا فون وصول کیا گیا لیکن جب میں نے کام کی بات چھیڑی تو بات کرنے والے کے لب و لہجے میں دلچسپی عود کر آئی۔

ڈیوڈ کی کار میں ہیروئن کی شکل کی دوہری ساخت کا انکشاف سنتے ہی اس کی حیرت آمیز آواز ابھری تھی۔ اس سے پتا چلا کہ ڈیوڈ کو شبے کی بنا پر چوبیس گھنٹوں تک حراست میں رکھنے کے بعد چند گھنٹے قبل ہی رہا کر دیا گیا تھا لیکن غنیمت یہ تھا کہ رہائی سے قبل کسٹم نے اس کے سفر اور قیام کی تمام تر تفصیلات جمع کر لی تھیں جس کی بنا پر اس کی دوبارہ گرفتاری دشوار نہ ہوتی۔

"یہ بھی یاد رکھنا کہ وہ جعلی دستاویزات پر سفر کر رہا ہے۔" میں نے کہا۔

"اس کے تمام کاغذات درست پائے گئے تھے۔ یہ تم کس بنا پر کہہ رہے ہو؟"

"اس کا نام ڈیوڈ نہیں ہے۔ کچھ عرصے قبل وہ اپنے ملک کے سفارت خانے میں متعین تھا۔ ہیروئن کے سودے میں پکڑے جانے کے خوف نے اسے نام بدل کر یہاں آنے پر مجبور کیا ہے۔"

"معلومات فراہم کرنے کا شکریہ۔" خوش اخلاقی کے ساتھ کہا گیا اور میں نے سلسلہ منقطع کر دیا۔

پولیس کے برعکس کسٹم والوں کا طریقۂ کار خاصا مختلف تھا۔

شاید وہ اطلاعات فراہم کرنے والے گمنام ذرائع سے اچھی طرح
شناسا نہیں تھا کیونکہ اس نے مجھ سے میری شناخت کے بارے میں
کوئی سوال نہیں کیا تھا۔

اوپر پہنچا تو سلطان شاہ نے دروازہ کھولتے ہی کچھ کہنا چاہا!
پھر منہ بند کر لیا۔

"بولو کیا کہنا چاہ رہے تھے؟" میں نے مسکراتے ہوئے
کہا۔ "میں اپنا کام کر آیا ہوں اور تمہاری ہر قسم کی بات سننے کے لیے
تیار ہوں۔"

"وہ انگوٹھی کا کیا چکر تھا؟" اس نے الجھن آمیز لہجے میں
سوال کیا۔

"جو کچھ تھا، تم نے سن ہی لیا تھا۔" میں نے بیٹھتے
ہوئے کہا۔

"میں یہ پوچھ رہا ہوں کہ کیا ایسا ہونا ممکن ہے؟" اس نے
قدرے جھلاہٹ کے ساتھ کہا۔

"سب کچھ ممکن ہے۔ یہ نہ بھولو کہ ہم خلائی دور میں رہ رہے
ہیں۔ زمین پر بیٹھا ہوا انسان چاند اور مریخ کی سطح کو اپنی نگاہوں
سے دیکھ رہا ہے اور یہ لوگ جدید ذرائع سے بھرپور فائدہ اٹھانے
کی اہلیت رکھتے ہیں۔"

"میرا خیال ہے کہ وہ اس کا فراڈ تھا۔ تم بھی کبھی تنظیم کے لیے
بہت اہم تھے لیکن تمہارے لیے کبھی ایسی کوئی تجویز پیش نہیں
کی گئی۔"

"ہوسکتا ہے کہ وہ سہولت چند اہم ترین لوگوں کے لیے
مخصوص رہا ہو۔ طفیل ہیڈ کوارٹرز کا ایک اہم فرد تھا۔ میرا تو
خیال ہے کہ یہ سہولت بھی صرف لاہور ہی میں فراہم کی
گئی ہے۔"

"اگر وہ سچا ہوتا تو ہمیں آخر تک اس کی بھنک نہ لگنے دیتا
اور اس کے ساتھی بے خبری میں ہم پر ہاتھ ڈالتے۔ میرا تو خیال ہے کہ
اس نے انگوٹھی کے بارے میں زبان کھول کر اپنی شناخت کو داؤ پر لگا
دی تھی ورنہ ہوسکتا ہے کہ اس کے بارے میں ہمارا فیصلہ کچھ
اور ہوتا۔"

وہ ٹھیک ہی کہہ رہا تھا۔ اگر قیدی ہونے کے باوجود اس
کے بہی خواہ اس کی نگرانی کر رہے تھے تو اسے خاموشی کے ساتھ
ان کے نمودار ہونے کا انتظار کرنا چاہیے تھا۔

"اگر وہ انگوٹھی کے بارے میں جھوٹ ہی بول رہا تھا تو اس
سے کیا فرق پڑتا ہے؟ ہم نے تو اس کے ساتھ وہی سلوک کیا جس کا پہلے
ہی فیصلہ کر چکا تھا۔"

"فیصلہ اور انجام مختلف باتیں ہیں۔" وہ خفت آمیز انداز میں
ہنس پڑا۔ "میں تو اس کی زبان سے انگوٹھی کے خواص سن کر بوکھلا گیا
تھا۔ اسی گھبراہٹ میں جب میں نے طفیل پر اپنی پوری طاقت صرف کر دی
ورنہ وہ آسانی کے ساتھ قابو میں آنے والا نہیں تھا۔"

"اب یہ سوچو کہ شوگر کوئین کے بارے میں کیا کرنا چاہیے؟
طفیل اور ڈیوڈ تو اب کسی طرح قانون کے سبب جرم چنگل سے
نکل نہیں سکتے۔ ان کے بارے میں سوچ کر ہم اپنا دماغ نہیں
تھکائیں گے۔"

"شوگر کوئین!" اس نے پُرخیال انداز میں دہرایا۔ "مجھے
یقین ہے کہ وہ رنگی لڑکی ہوگی جو تم سے مل چکی تھی؟"

"صرف آواز پر شبہ ہوا تھا۔" میں نے محتاط انداز میں کہا۔
"ٹیلی فون پر آواز ویسے بھی بگڑ جاتی ہے۔ دھوکے کا امکان
نظرانداز نہیں کیا جاسکتا۔ کیا تمہاری دانست میں اس سے کوئی
فرق پڑتا ہے؟"

"اگر وہ وہی ہے تو تم اس کے ٹھکانے سے واقف ہو۔
کہیں بھی اس سے یوں ٹکرا سکتے ہو جیسے اتفاقاً سامنے آگئے ہو۔ اسی
صورت میں اس کا ردعمل فوری اور شدید نہیں ہوگا۔"

اور اسی موضوع پر باتیں کرتے کرتے میری آنکھ لگ گئی۔
اگلی صبح میں دیر سے بیدار ہوا۔ سلطان شاہ اس وقت
بھی لمبی تانے سو رہا تھا۔

میں نے دروازے کے قریب پڑے ہوئے اردو اور
انگریزی اخبار اٹھائے تو اردو اخبار کے پہلے صفحے پر ہی سنسنی
خیز خبریں نمایاں سرخیوں میں جگمگا رہی تھیں۔

کنال جنگ روڈ سے ایک سفید فام کی بے نام و نشان
لاش کی برآمدگی کو بہت ڈرامائی انداز میں پیش کیا گیا تھا۔ رات
گئے تک پولیس اس کی شناخت کی کوششوں میں کامیاب
نہیں ہوسکی تھی۔ قومیت کے بارے میں صرف اندازے لگائے
گئے تھے کیونکہ مرنے والے کی تحویل سے کوئی ایسی چیز نہیں مل سکی تھی
جو کارروائی میں مددگار ثابت ہوتی۔

کنال جنگ روڈ کی اہمیت کے حوالے سے یہ سوال بھی
اٹھائے گئے تھے کہ وہ وہاں کس مقصد کے تحت گیا تھا۔ وہ کسی
محب وطن شخص کے عتاب کا نشانہ بنا تھا یا کسی حریف کی
زد میں آیا تھا۔

ڈیوڈ کو سٹر انٹیلی جنس کی تحویل سے رہائی کے صرف چار
گھنٹے بعد کراچی جانے والی شاہراہ پر سفر کرتے ہوئے گرفتار
کر لیا گیا تھا۔ اس کی کار کے فیول ٹینک سے چار کلو ہیروئن
کی برآمدگی ہوئی تھی۔ متعلقہ سفارت خانے سے فوری رابطہ
کرکے یہ تصدیق بھی کر لی گئی تھی کہ پکڑا جانے والا گزشتہ ماہ
پہلے تک اسلام آباد میں اپنے ملک کے سفارت خانے میں کام کر
رہا تھا اور اسے بارہ نام او ملیے کی چند بے ضابطگیوں کے ساتھ برطرف

"یہی بہتر ہوگا ورنہ تمہارے لیے زندہ رہنا عذاب بن جائے گا... اوور!" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔

"دھمکیوں سے تم ہمیں مرعوب نہیں کر سکو گے۔" دوسری طرف سے بدستور پُرسکون لہجے میں کہا گیا۔ "ہمارے بھی ہاتھ بہت دراز ہیں۔ بدقسمتی یہ ہے کہ ہمارا ایک آپریٹر تمہاری تحویل میں چلا گیا ہے اوور اینڈ...!"

میں نے پورا پیغام سنے بغیر فوراً ہی آپریٹس آف کر کے چادر کے نیچے ڈال دیا کیونکہ دروازے پر دستک سنائی دی تھی۔ میں نے سوالیہ نگاہوں سے سلطان شاہ کی طرف دیکھا تو وہ بھی حیرت سے میری طرف نگراں تھا۔

"کون ہو سکتا ہے؟" اس نے سرسراتی ہوئی تشویش زدہ آواز میں کہا۔

"پتا نہیں۔" میں نے سرگوشیانہ لہجے میں کہا۔ اسی لمحے دوبارہ دستک سنائی دی۔ شاید باہر والا جواب نہ ملنے پر مضطرب ہو رہا تھا۔ "کچھ گڑبڑ معلوم ہوتی ہے۔ میں دروازہ کھولتا ہوں، تم ہوشیار رہنا۔" یہ کہہ کر میں دروازے کی طرف بڑھ گیا۔

دروازہ کھولا تو ایک اجنبی چہرہ ہاتھ میں کچھ کاغذات تھامے کھڑا تھا۔

"بے وقت تکلیف دینے پر معذرت خواہ ہوں۔" اس نے رسمی لہجے میں کہا۔ "میں اس ہوٹل کا منیجر ہوں۔ آپ کو میرے ساتھ نیچے دفتر تک چلنا ہو گا۔"

"مگر کیوں؟" میں نے احتجاج آمیز لہجے میں کہا۔ "ابھی تو میں نے منہ ہاتھ بھی نہیں دھویا۔ میرے شب خوابی کے لباس کی حالت آپ دیکھ ہی رہے ہیں۔ میں ایسی حالت میں کمرے سے ہرگز نہیں نکل سکتا۔"

"آپ لباس تبدیل کر لیجیے۔ مجبوری نہ ہوتی تو یہ ہرگز زحمت نہ دیتا۔ میرے دفتر میں اس وقت کچھ سینئر پولیس افسران موجود ہیں۔ میں انھیں بمشکل دفتر تک روک سکا ہوں ورنہ وہ خود اوپر آنے پر مصر تھے۔ میں نہیں چاہتا کہ آپ کی وجہ سے ہوٹل میں کوئی تماشا کھڑا ہو جائے۔" اس کے لہجے میں معذرت کے ساتھ ساتھ کچھ ہلکی سی جھلک نمودار ہو گئی تھی۔

پولیس کا نام سنتے ہی میرا اوپر کا سانس اوپر اور نیچے کا نیچے رہ گیا تھا۔ منیجر نے مزید کچھ کہا لیکن وہ میرے پلّے نہ پڑ سکا کیونکہ اس وقت عارضی طور پر میرا ذہن ماؤف ہو کر رہ گیا تھا۔

شاید سلطان شاہ نے ہوٹل منیجر کے کہے ہوئے الفاظ سن لیے تھے کیونکہ وہ فوراً ہی میرے پیچھے آ پہنچا تھا اور جیسے دروازے سے ہٹا کر آگے بڑھنے کی فکر میں تھا۔

میں نے مڑ کر دیکھا اور پریشان ہو گیا۔ سلطان شاہ نے داہنے ہاتھ میں دبا ہوا پستول اپنی پشت کی طرف چھپایا ہوا تھا اور اس کے تیور بہت خطرناک نظر آ رہے تھے۔

"تم اندر جاؤ!" میں نے سلطان شاہ کو غصیلی نظروں سے گھورتے ہوئے سرد لہجے میں کہا۔ "میں بات کر رہا ہوں۔"

"اوہ! آپ لوگ بلاوجہ اشتعال کا شکار ہو رہے ہیں۔" منیجر مضطربانہ انداز میں پہلو بدلتے ہوئے پھیکی مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔ "پولیس افسران کی یہ کارروائی صرف آپ کے لیے نہیں ہے۔ وہ ہوٹل میں مقیم ہر اس شخص سے بالمشافہ ملاقات پر مصر ہیں جس کے مکمل کوائف ہمارے رجسٹر میں موجود نہیں ہیں۔"

"تو یہ آپ کے عملے کا قصور ہے۔ اس کی سزا یہاں قیام کرنے والوں کو کیوں دی جا رہی ہے۔ کیا صرف اس لیے کہ انھوں نے ٹھہرنے کے لیے اس ہوٹل کا انتخاب کیا ہے؟" میں نے ناخوشگوار لہجے میں کہا۔

"اوہ! وہ بات نہیں۔" منیجر ہتھیلی سے اضطراری طور پر اپنی پیشانی رگڑتے ہوئے بولا۔ "میں کہتا ہوں کہ اس معمولی سی بات پر آپ جذباتی کیوں ہو رہے ہیں۔ ہمارے رجسٹر میں مسافروں کی شناخت، سفر کے مقاصد اور منزل کے بارے میں کئی کالم ہوتے ہیں۔ ہمارا عملہ محض خوش خلقی کے اظہار میں آنے والوں سے وہ سوالات دریافت نہیں کرتا کہ کہیں آنے والے اسے جرح کرنا ہی تو نہ سمجھ بیٹھیں۔ مسافروں کی خیر و عافیت سے واپسی کے بعد وہ کالم اپنے طور پر پُر کر لیے جاتے ہیں۔ یہ کم و بیش ہر جگہ سے اور ہر ہوٹل کا اصول ہے۔ اب یہ اتفاق ہے کہ اس بار پولیس آ پہنچی ہے بلکہ رجسٹر میں جن ناموں کے آگے اندراجات کے خانے خالی ہیں، ان سب کو باری باری میرے دفتر میں طلب کیا جا رہا ہے۔ کم و بیش میرے سارے ہی مہمان اس ناپسندیدہ مشق سے گزر چکے ہیں۔ انھوں نے بتایا ہے کہ یہ تفتیش شہر کے تمام ہوٹلوں میں ہو رہی ہے۔ کیوں ہو رہی ہے؟ اس سوال کو دریافت کرنا میرے لیے دشوار ہے۔ ہم سے ہر وقت چھوٹی موٹی فروگزاشتیں ہوتی رہتی ہیں۔ وہ جب چاہیں ہمیں اندر کر سکتے ہیں۔ مجھے امید ہے کہ میری اس وضاحت کے بعد آپ کو میرے ساتھ چلنے پر کوئی اعتراض نہ ہوگا۔"

اس نے کوریڈور میں کھڑے رہ کر جس عاجزانہ لہجے میں وہ ساری تقریر کی تھی اس پر میرا دل پسیج گیا اور ذہن سے منتشر اندیشے صاف ہو گئے اور میں خندہ پیشانی کے ساتھ اس سے تعاون پر آمادہ ہو گیا۔

"آپ اندر تشریف لے آئیں، میں بس پانچ منٹ لوں گا۔" میں نے اسے راستہ دیتے ہوئے کہا۔

"آپ تیار ہوں، میں دوسرے نمبر والوں کو کال کر لوں۔ ہو سکتا ہے کہ وہ بھی کچھ وقت لیں۔" اس نے خوش خلقی کے مظاہرے

چند انچ اوپر اٹھا دیے اور دھیمے سکتے سے ہوش میں آگیا۔
"ادھر، وہ ادھر گیا ہے۔" اس نے پارکنگ لاٹ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔
میں نے اچانک اس کا گریبان چھوڑ دیا۔ پھر میں نے اسے لڑکھڑا کر پیچھے کی طرف گرتے ہوئے دیکھا اور برآمدے سے نیچے دوڑ لگا دی۔ میں دیوانہ وار آگے ... بڑھ رہا تھا کہ
ایک سیاہ سیڈان کار پکے راستے پر تیزی سے اچھلتی ہوئی پارکنگ لاٹ سے برآمد ہوئی اور مجھے ونڈ شیلڈ سے اسٹیرنگ کے عقب میں وہی بدمعاش لے ٹو بیٹھا ہوا نظر آیا۔ اس سے پیشتر کہ اس کے بارے میں کچھ سوچنے کی نوبت آتی وردی پوش لے ٹو نے اسٹیرنگ کاٹا اور سیاہ کار کسی درندے کی طرح غراتی ہوئی میری طرف آنے لگی۔

میرے اوسان خطا ہو گئے۔ وہ پکا راستہ بالکل ہموار تھا۔ کہیں کوئی ایسی اونچی جگہ نہیں تھی جہاں چڑھ کر میں خود کو اس مشینی حملے سے محفوظ رکھ سکتا۔ واپس برآمدے تک پہنچنے سے پہلے ہی وہ پہیے سے مجھے روندتا ہوا گزر جاتا۔
میرا دل کنپٹیوں میں دھڑکنے لگا اور میں ادھر اُدھر بھاگنے کے بجائے کسی سحر زدہ معمول کی طرح اپنی جگہ پر جم کر کھڑا ہو گیا۔ دماغ ایک دم سن ہو کر رہ گیا تھا۔
پھر اچانک ایک بے آواز فائر ہوا اور سیاہ سیڈان کی ونڈ شیلڈ چکنا چور ہو گئی لیکن گولی کے گزرنے کے مقام پر پیدا ہونے والے سوراخ کے علاوہ باقی تمام شیشہ اپنی جگہ قائم رہا جس کے آر پار دیکھنا ناممکن ہو کر رہ گیا تھا۔
اس صورت حال نے کار ڈرائیو کرنے والے کو بوکھلا دیا اور سیڈان ایک تیز جھٹکے کے ساتھ مجھ سے چند فٹ دور رک گئی۔
میری کھوپڑی پر جمتی ہوئی برف یکلخت پگھلنے لگی۔
اپنے کمرے سے میں تنہا ہی نیچے نہیں آیا تھا بلکہ سلطان شاہ بھی اپنے اسلحہ سمیت میرے پیچھے آیا تھا اور جب میں نے منیجر کے کمرے میں باوردی پولیس افسران میں لے ٹو کو شناخت کیا تو اپنے ردعمل میں حیرت کے اظہار سے آگے بڑھنے بھی نہ پایا تھا کہ سلطان شاہ نے صورت حال کی نزاکت بھانپ کر میرے عقب سے لے ٹو پر فائر جھونک مارا تھا۔ اب یہ اتفاق ہی تھا کہ اس کا نشانہ خطا گیا اور لے ٹو کو وہاں سے نکل بھاگنے کا موقع مل گیا۔
پھر بھلا یہ کیسے ممکن تھا کہ سلطان شاہ اس کے تعاقب میں مجھے تنہا چھوڑ دیتا۔ یقیناً وہ میرے پیچھے موجود تھا اور اسی نے بروقت گولی چلا کر لے ٹو کے لیے اس گاڑی میں فرار ہونا ناممکن بنا دیا تھا۔
ویسے بھی یہ عین ممکن تھا کہ اس کے ساتھ ہوٹل کا منیجر اور اس کا عملہ بھی موجود ہوتا۔ الجھن کی بات یہی تھی کہ میں نے اعلیٰ پولیس افسران کی وردیوں میں لے ٹو کے علاوہ مزید دو افراد کو وہاں دیکھا تھا اور وہ یقینی طور پر لے ٹو کے ساتھی ہی تھے۔ اس ہنگامے میں انھیں یقینی طور پر فرار کا موقع مل گیا تھا۔
وہ سلطان شاہ وغیرہ کو یوں کھلی چھٹی نہ دیتے۔ ان دونوں کو پورا یقین رہا ہوگا کہ لے ٹو کو روکنا ناممکن ہوگا پھر وہ کیوں وہاں رک کر کسی چوہے دان میں پھنسنے کا انتظار کرتے۔
میرے ذہن نے کسی برق رفتار کمپیوٹر کی طرح آناً فاناً میں وہ سارا تجزیہ کر لیا اور میں نے وقت ضائع کیے بغیر سیڈان کی طرف چھلانگ لگا دی۔

میں نے بڑھ کر ڈرائیونگ سیٹ کے دروازے کا ہینڈل پکڑ لینا چاہا تھا تاکہ لے ٹو کو نیچے آتے ہی گردن سے دبوچ لوں لیکن میرے وہاں پہنچنے پر بھی دروازے میں جنبش نہ ہوئی تو میرا ماتھا ٹھنکا۔ میں نے جھک کر کھڑکی کے شیشے میں سے جھانکا تو لے ٹو عجلت میں دوسری سمت کے دروازے سے نیچے اتر چکا تھا۔
ابھی میں کوئی فیصلہ بھی نہ کر پایا تھا کہ اچانک پھر ایک فائر ہوا اور اس بار کار کی دوسری سمت سے ایک بے ساختہ چیخ ابھری تھی۔ شاید اس بار سلطان شاہ کا نشانہ کارگر رہا تھا۔
میں نے دوڑ کر کار کی دوسری سمت میں پہنچنے کی کوشش کی لیکن میں ٹھیک سے ابھی پہنچا ہی تھا کہ کار کے سامنے ایک شدید دھماکا ہوا اور فضا میں کثیف دھوئیں کی چادر پھیل گئی۔
وہ بدمعاش ہر قسم کی صورت حال کا مقابلہ کرنے کے لیے پوری طرح تیار تھا اور اپنے فرار کی راہ مسدود پا کر اس نے دھوئیں کے بم استعمال کرنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔
اس وقت صورت حال یہ تھی کہ دھوئیں کی چادر کے پار سلطان شاہ ہوٹل کے عملے سمیت موجود تھا۔ ان لوگوں کے لیے اس کثیف غبار سے گزرنا ناممکن تھا کیونکہ دھوئیں کی زد میں آتے ہی تنفس کا نظام ناکارہ ہو جاتا اور اس میں مداخلت کرنے والا دم گھٹنے کے سبب آناً فاناً میں بے ہوش ہو جاتا۔
دھوئیں سے دوسری جانب لے ٹو کار کی آڑ میں زخمی پڑا دوسرے دستی بم کو داہنی ہتھیلی پر تول رہا تھا اور میں اس کے عقب میں موجود تھا۔
میرے لیے وہ مرحلہ فیصلہ کن تھا۔ میں کسی چیتے کی سی مکاری کے ساتھ بے آواز قدموں کے ساتھ آگے بڑھا اتنا میں لے ٹو نے دوسرا بم بھی سامنے اچھال دیا۔ دھماکے سے

ذہن لہذا دشمن اور سیاہ دھوئیں کی چادر کے اس پار دیکھنا ناممکن ہو کر رہ گیا۔ فضا میں پھیلے ہوئے دھوئیں کے اثرات سے لے ٹو کہاں بچ سکتا تھا۔ وہ بھاگ میں حلق سینے اور آنکھوں میں شدید جلن کے باوجود کوئی انسان بھاگ سکتا ہے، میرا اندازہ تھا۔ یقین اس وقت لے ٹو پر ٹوٹ پڑا جب وہ ایک شعلہ سیٹ کر زمین سے اٹھ رہا تھا۔

میرے ناگہانی حملے کے باعث لحظہ بھر کے لیے وہ میرے نیچے دب کر رہ گیا مگر اگلے ہی لمحے میں اس نے اپنے گھٹنوں پر زور دے کر مجھے ایک جھٹکے کے ساتھ اپنی پشت پر سے دور اچھال دیا۔

لے ٹو۔ جس کا نام میرے لیے برسوں سے ایک آسیب بنا ہوا تھا، اس وقت میرے ساتھ دوبدو مقابلے میں مصروف تھا اور میری دسترس میں تھا۔ میں زمین سے لگتے ہی پھرتی کے ساتھ اٹھا اور دوبارہ اس پر جا پڑا۔

میں نے عقب سے اس کے دونوں شانوں کو گرفت میں لے کر اپنے پورے وجود کو فضا میں اچھال کر وحشیانہ قوت کے ساتھ اس کے سر کے پچھلے حصے پر ٹکر رسید کی وہ ٹکر کھاتے ہی تڑپ کر نیچے جھکتا چلا گیا اور میں توازن برقرار نہ رکھتے ہوئے اس کے اوپر سے اڑتا ہوا آگے جا گرا۔

اس وقت وہ چاہتا تو بآسانی مجھے گہری زک پہنچا سکتا تھا لیکن اسے صورت حال کی نزاکت کا پورا احساس تھا۔ دھوئیں کے بم پھینک کر اس نے ایک راستہ مسدود کر دیا تھا لیکن ہوٹل کے مختلف حصوں سے لوگ دوسری طرف سے اسے گھیر سکتے تھے۔ ہاں گزرتا ہوا ہر لمحہ اس کے فرار کے امکانات محدود کر رہا تھا۔

اس نے میری گردن پر پیر رکھنے کی کوشش کرتے ہوئے اپنے تھیلے سے یکے بعد دیگرے تین دستی بم نکال کر مختلف سمتوں میں اچھال دیے۔ شاید اس طرح وہ لوگوں میں ہراس پھیلا کر انہیں خود سے دور رکھنے کی کوشش کر رہا تھا۔

میں نے اس کی ٹانگ پکڑنے کی کوشش کی لیکن جسمانی طور پر مجھ سے بہت زیادہ برتر ہونے کے باوجود اس کے وجود پر کسی گینڈے کی سی توانائی عود کر آئی تھی۔ اس کی پنڈلی میری گرفت میں آ کر ایک جھٹکے سے نکل گئی اور میرے ہاتھ میں پتلون کے پائنچے سے پھٹا ہوا ایک چیتھڑا رہ گیا۔

اس سے پیشتر کہ میں زمین سے اٹھتا لے ٹو نے ایک رائٹ ونڈ لگائی اور میرے دیکھتے ہی دیکھتے کثیف دھوئیں کے سیاہ بادل میں گھستا چلا گیا۔

میں ہر طرف سے دھوئیں میں گھرا ہوا تھا اور سمتوں کا احساس معدوم ہو چکا تھا مگر پھر سیاہ سیڈان پر نظر پڑی تو مجھے لے ٹو کی حاضر دماغی کی داد دینا پڑی۔ وہ گھبراہٹ کے عالم میں بھی اس طرف بھاگا تھا جدھر پارکنگ لاٹ واقع تھی۔

دھوئیں کے بڑھتے ہوئے اثرات اس قدر اذیت ناک تھے کہ میں اس کے پیچھے دھوئیں کی چادر عبور کرنے کی ہمت نہ کر سکا اور وہیں کار سے ٹیک لگا کر بری طرح کھانسنے لگا۔

اسی دوران میں مجھے احساس ہوا کہ لے ٹو وہاں ایک خوفناک ہنگامہ بپا کرنے کے باوجود صاف بچ نکلنے میں کامیاب ہو گیا تھا لیکن میں سخت دشواری میں مبتلا ہو گیا تھا۔

میرے چاروں طرف زہریلے دھوئیں کا حصار قائم تھا میں اس میں گھرا فضا صاف ہونے کا منتظر تھا لیکن ہوٹل کے احاطے میں ہونے والے ان ہولناک دھماکوں کے نتیجے میں کسی بھی لمحے اصل پولیس فورس وہاں پہنچ سکتی تھی۔ یہ امکان بھی تھا کہ ہوٹل کے عملے کے ہی کسی رکن نے فون پر پولیس سے مدد طلب کر لی ہو۔ ایسی صورت میں مفرور مجرموں کی تلاش کے سلسلے میں پولیس کی ساری توجہ میری اور سلطان شاہ کی ذات پر مرکوز ہو جاتی اور ہمیں بدترین حالات تفتیش سے جان بچانا محال ہو جاتی۔ لہذا عقل مندی کا تقاضا یہی تھا کہ پولیس کی آمد سے پہلے ہم دونوں وہاں سے فرار ہو جائیں۔

یہ خیال آتے ہی میں اپنی ساری تکلیف بھول کر لے ٹو کی چھوڑی ہوئی سیڈان میں سوار ہو گیا۔ کنجی اگنیشن میں موجود تھی لیکن اگلا شیشہ ریزہ ریزہ ہو جانے کے باعث پتھر کی دیوار بن گیا تھا جس کی دوسری طرف دیکھنا ناممکن تھا۔

میں نے اپنے پیر سے جوتا اتار کر اس ٹوٹے ہوئے شیشے پر چند ضربیں لگائیں اور بیشتر ٹکڑے کار کے اندر یا باہر جا گرے بس چاروں طرف بیڑیں چپکے ہوئے ٹکڑے اٹکے رہ گئے لیکن اب کار ڈرائیونگ کے قابل ہو چکی تھی۔

انجن اسٹارٹ کرتے ہی میں نے ہیڈ لیمپس آن کیے اور ہارن بجاتے ہوئے محض اندازے کی بنا پر کار تیزی سے آگے بڑھا دی۔ دھوئیں کے گاڑھے بادل زمین سے لگے ہوا کے رخ پر دھیمے دھیمے ہوٹل کی عمارت کی طرف بڑھ رہے تھے ان میں سے گزرتے ہوئے ٹوٹی ہوئی ونڈ شیلڈ میں سے دھواں اندر داخل ہوا۔ میں نے سانس تو روک لیا مگر نتھنوں اور آنکھوں کی سوزش نے ان چند ثانیوں ہی میں حالت غیر کر دی۔

میں دوسری طرف نکلا تو دھوئیں کی زد سے دور مسافروں ہوٹل کے عملے اور تماشائیوں کا ایک جم غفیر موجود تھا۔ ہر چہرے پر خوف وہراس اور تشویش کے آثار دور ہی سے پڑھے جا

"ونڈ شیلڈ ٹوٹی ہوئی ہے جبکہ میں گاڑی چھوڑتے تو کاغذات چوری ہو سکتے تھے، اس لیے گھر ہی چھوڑ آئے ہیں۔" میں نے خوشامدانہ لہجے میں کہا۔ "ہم سے قصور کیا سرزد ہوا ہے جو کاغذات کی ضرورت پیش آگئی۔"

"کنوں کاغذات مانگتا ہے۔" وہ نتھنے پھیلا کر جارحانہ لہجے میں بولا۔ "اسے ونڈ شیلڈ سے کوئی غرض نہیں، وہ سالم ہو یا ٹوٹی، کاغذات ساتھ ہونے چاہئیں۔"

"کیا بات ہے غلام نبی۔" ٹریفک سارجنٹ نے دور ہی سے ہانک لگائی۔ شاید وہ گاڑیاں گنتے گنتے اکتا گیا تھا۔

"سر! کاغذات اور لائسنس کے بغیر لاٹ صاحب کے بچے سڑک پر گاڑی چلا رہے ہیں۔" اس نے فوراً ہی جواب دیا پھر تحکمانہ لہجے میں ہم سے مخاطب ہو گیا۔ "چلو ادھر، بچہ بنا کے شو تمھارا۔"

سلطان شاہ کی جیبیں تو بے حد پھولی ہوئی تھیں۔ لہٰذا میں نے آنکھ کے اشارے سے اسے وہیں روک دیا اور خود سپاہی کے ساتھ آگے بڑھ گیا۔ ٹریفک سارجنٹ اس اثنا میں اپنی چالان بک سنبھال چکا تھا۔

"کاغذات وغیرہ سب موجود ہیں، مہلت دیں تو پندرہ منٹ میں لے آؤں گا۔" ابتدائی سوال جواب کے بعد میں نے معذرت خواہانہ انداز میں کہا۔

"ہوں!" سارجنٹ حلق سے بڑبڑایا۔ "میں تمھارا نوکر ہوں جو یہاں کھڑا رہوں گا؟"

میرا خون کھول گیا۔ ساری خرابی یہی تھی کہ عوام کے ٹیکسوں پر پلنے والے سرکاری اہلکار خود کو عوام کا خادم کے بجائے آقا سمجھنے لگے تھے اور اپنے اس منصب سے نیچے آنے کو تیار نہیں تھے لیکن وہ نازک موقع کسی تقریر کے لیے سازگار نہیں تھا لہٰذا میں نے نرم لہجے میں کہا۔ "پھر مجبوری ہے جو چاہیں کر لیں۔"

"نام کیا ہے؟" اس نے قلم سنبھالتے ہوئے سوال کیا۔

"سر! چالان سے تو کچھ بھی نہ ہوگا۔" غلام نبی کو غالباً کوئی نیا نکتہ سوجھ گیا تھا۔

سارجنٹ نے کتاب سے نگاہیں ہٹا کر اس کی طرف دیکھا۔ "کیوں؟"

"ہو سکتا ہے کہ گاڑی چوری کی ہو۔ یہ تو پتا لگوا کر فرار ہو جائیں گے۔ ابھی تو ہم تھوڑی دیر سے یہیں کھڑے ہیں۔ آتے ہی یہ کسی رکشا ٹیکسی سے جا کر کاغذات لے آئے تو ٹھیک ہے ورنہ گاڑی ہم مال خانے میں جمع کرا دیں گے۔" غلام نبی نہ جانے کب سے کیا سوچ رہا تھا۔ اس نے بالکل وہی کچھ کہا تھا جو میں

سوچ رہا تھا۔ جھوٹے نام سے چالان کرانے میں میرا کوئی نقصان نہیں تھا۔ رہی گاڑی تو میں خود ہی اس سے چھٹکارے کی فکر میں تھا۔

لیکن آسانی سے رضامندی کی صورت میں غلام نبی کی سائلوں والی کھوپڑی کوئی اور گل کھلا سکتی تھی۔ لہٰذا میں نے احتجاج کرتے ہوئے کہا۔ "یہ سراسر زیادتی ہے۔ ہم دونوں میں سے ایک یہیں رک جاتا ہے، دوسرا گاڑی سے جا کر کاغذات لے آئے گا۔"

"بک بک نہ کرو زیادہ۔" سارجنٹ نے آنکھیں نکال کر کہا۔ "بے شک تم دونوں چلے جاؤ مگر گاڑی یہیں رہے گی ورنہ دونوں کو گاڑی سمیت تھانے لے جا کر اندر بند کرا دوں گا۔ پھر ثابت کرتے رہنا کہ کار تمھاری ہے یا چوری کی۔"

نہ صرف دلیل بلکہ دھمکی بھی خاصی کارگر تھی۔ میں نے بے چارگی کے انداز میں کار کی چابی سارجنٹ کی طرف بڑھا دی جو غلام نبی نے درمیان ہی میں جھپٹ لی۔

"پندرہ منٹ سے زیادہ دیر ہوئی تو شام سات بجے تھانے میں ہی ملاقات ہو سکے گی۔" میرے پیچھے چلتے غلام نبی نے ہانک لگائی مگر میں پلٹ کر اس کی آنکھوں میں نمودار ہونے والی حریصانہ چمک سے اس کی نیت کا اندازہ لگا چکا تھا۔

ہماری ایک کمزوری ہاتھ آ جانے کی بنا پر وہ اور شاید اس کا افسر بھی ڈیوٹی کو خیرباد کہہ کر دن کا باقی حصہ یہاں کی سیر میں گزارنے کا فیصلہ کر چکا تھا اور میں دل ہی دل میں گاڑی سمیت اس مصیبت سے گلو خلاصی پر خوش تھا۔

"کیا ہوا؟" میرے قریب پہنچتے ہی سلطان شاہ نے سرسراتی ہوئی آواز میں سوال کیا۔

"کاغذات گھر سے لانے پڑیں گے، گاڑی چھوڑ کر۔" میں نے اونچی آواز میں کہا پھر سرگوشیانہ لہجے میں بولا۔ "جلدی کھسک لو۔ گاڑی سے خود بخود جان چھوٹ گئی ہے۔"

ہم دونوں واپس چل پڑے۔

"کیا ہم پر شبہ ہو گیا تھا انھیں؟" کچھ دور نکل آنے کے بعد سلطان شاہ نے سوال کیا۔

"بس جلا وطنی کی دھونس دے رہے تھے۔" میں نے برا سا منہ بنا کر کہا۔ "مجھے پورا یقین ہے کہ پندرہ منٹ تو دور کی بات ہے، ہم پورے اور جیل ہو تب بھی وہ گاڑی لے جانے کے۔ اگر واقعی ہماری ملکیت ہوتی تو اس کے واپس حصول میں دانتوں پسینہ آ جاتا۔"

"سب کچھ ہوا لیکن نتیجہ کچھ بھی نہیں نکلا۔" سلطان شاہ نے مایوسانہ لہجے میں کہا۔ "لے تو لیں، ساتھیوں سے صاف

نکلنے میں کامیاب ہوگیا۔ اگر مجھے ذرا بھی شک ہوتا تو تم اسے پکڑنے
دوڑ لگانے کے بجائے شیئر کے کیبن میں لے جا کے ساتھیوں کو
پکڑنے کی کوشش کرتا۔ انھیں اسلحہ نکالنے کا موقع تک نہ مل سکا تھا
چوہوں کی طرح پکڑے جاتے۔"

میں مسکرا دیا۔ "وہ ضرور پکڑے جاتے مگر لیڈر تو بلاشبہ مجھے
چکمہ دے کر نکل جاتا۔ اس نے بروقت فائر کر کے شیلڈ کو ناکارہ کر کے
اپنے بچ نکلنے کا بندوبست کر دیا اور وہ گاڑی پہلے سے
رکھا تھا جو ہوتا ہے بہتر ہی ہوتا ہے۔ کم از کم یہ تو معلوم ہوگیا کہ
وہ پے در پے بھاری نقصانات اٹھانے کے بعد ہماری طرف
توجہ دینے پر مجبور ہوگیا ہے اور خود ہماری تلاش میں نکل کھڑا
ہوا ہے۔"

"لیکن چھلاوا ہے چھلاوا۔ کیسی دیدہ دلیری کے ساتھ فرار
ہوا ہے۔" اس نے کہا۔

"اس کے لیے کوئی تیسری راہ ہی نہیں تھی۔ بچ نکلو یا ایسی
کوشش کرتے ہوئے مارے جاؤ۔ اس کا فلسفہ اسی قدر رہ گیا تھا۔
حالات ساتھ تھے جو وہ کامیاب ہوگیا لیکن ہر بار ایسا نہ ہو سکے گا۔"

"اب کیا ارادہ ہے؟" اس نے قدرے توقف کے بعد
سوال کیا۔

"اولڈ ڈارلنگ، ڈیوڈ ہنٹلیں اور نیلی ٹوپی والے کو اس نے
چند گھنٹوں میں کھویا ہے۔ ان بھاری نقصانات نے اسے مشتعل
کر دیا ہے۔ ایک بار یہ معلوم ہو جانے کے بعد کہ ہم ہوٹل میں
ہیں وہ فوری نتیجہ اخذ کرے گا کہ لاہور میں ہمارا کوئی
مخصوص ٹھکانا نہیں ہے۔ اب شہر کے ہوٹل وہ بری طرح
کھنگال ڈالے گا۔ شاید بعض طور پر ہمیں تمہارے دوستوں کے
پاس ہی پناہ لینا پڑے گی۔"

"وہ بڑی خوشی سے تمہیں مہمان رکھیں گے۔" وہ بولا۔
"لیکن میں مسلسل یہی سوچ رہا ہوں کہ لیڈر جب ہماری ہی
تلاش میں نکلا تھا تو سامنا ہوتے ہی بزدلانہ انداز میں کیوں
بھاگ نکلا؟"

"شاید اسے اتنی جلدی سامنا ہونے کی توقع نہیں تھی۔
انکاؤنٹر کو خطرات اور شبہات سے بالاتر رکھنے کے لیے اس نے
اپنے ساتھیوں سمیت پولیس پارٹی کا سوانگ بھرا تھا لیکن ان تمام
احتیاطوں کے باوجود وہ دور ہی سے پہچان لیا گیا۔ شاید پھر بھی
وہ تھیوری اس کے ماتحت عملے کی مدد سے پولیس مقابلے کا ڈراما
کرا کے ہمیں گھیرنے کی کوشش کرتا لیکن تم نے اسے ہوشیار
ہونے کا موقع دیے بغیر دور ہی سے بے آواز فائر جھونک
ڈالا اور اس کا سارا منصوبہ دھرا کا دھرا رہ گیا۔"

اسی اثنا میں سلطان شاہ نے ایک ٹیکسی روک لی اور
ہم اس میں وہاں سے روانہ ہوگئے۔

☆☆☆

تنظیم سے ٹکرانے کے بعد میری کوئی شناخت باقی نہیں
رہی تھی۔

گھر جلا کر خاک کر دیا گیا تھا۔ فیکٹری کو تباہ کرنے کی کوشش
اتفاق سے ناکام ہوگئی تھی اور مجھے اپنی جان بچانے کے
لیے فیکٹری سے کنارہ کش ہو کر دوں کے معاملات اور عائلی امور
اپنے معتمد ملازمین کی صوابدید پر چھوڑ دینے پڑے تھے۔ زندگی کے
طویل راستے پر مسلسل تنہا سفر کرتے کرتے میں تھک گیا تھا اور جب
عقیلہ ملی تو یوں محسوس ہوا جیسے مجھے اپنی تنہائی کا درماں مل گیا
ہو لیکن میری وجہ سے عقیلہ بھی مشکلات میں گھر گئی تھی۔ ایک
بار اغوا ہونے کے بعد صحیح سلامت گھر لوٹ آنے میں کامیاب
ہوگئی تھی لیکن یہ معلوم نہیں تھا کہ اس پر دشمنوں کا دوسرا وار
کب اور کہاں ہوگا۔

ان ہی حالات میں میں لاہور آیا تھا اور جب آدمی
اپنی شناخت ہی کھو بیٹھا ہو تو مختصر سے سامان میں کسی ایسی
چیز کی موجودگی کا امکان کہاں ہو سکتا ہے جس کی بنا پر اس کا
سراغ لگایا جا سکے۔ اسی لیے میں ہوٹل میں رہ جانے والے سامان
کی طرف سے بے فکر تھا۔ جو چیزیں بہرحال میرے کارآمد ہو سکتی تھیں
وہ سلطان شاہ اپنے ساتھ نکال لایا تھا۔

سلطان شاہ کے دوستوں نے ہماری ضرورت کا احساس
ہوتے ہی اس کشادہ لیکن قدیم طرز تعمیر پر مشتمل مکان کا ایک
کمرہ فوری طور پر ہماری تحویل میں دے دیا تھا۔ یہاں انھیں یہ
سہولت بھی میسر تھی کہ ضرورت کے وقت اغوا کے ذریعہ کام
آنے والی کوٹھری میں اپنا کوئی قیدی بھی لا سکتے تھے۔

دونوں بے آواز پستول اور تینوں آپہ گنیں میرے قریب
ہی تپائی پر پڑے ہوئے تھے۔ سلطان شاہ وہاں ٹھکانا بنانے
کے بعد خریداری کے لیے نکل گیا تھا اور میں یکے بعد دیگرے سگریٹ
پھونک پھونک کر آئندہ کے بارے میں کوئی ٹھوس لائحہ عمل طے کرنے
کی کوشش کر رہا تھا۔

لیڈر کی تلاش کی مہم میں جب سے میری توجہ لائیڈز کالونی
کی طرف مرکوز ہوئی تھی طفیل سیکورٹی انچارج کے لبادے میں
میرے سامنے آیا تھا کہ میں اس سے متنفر ہوگیا تھا پھر تصور کے
مارے جانے کے بعد اس کا گھناؤنا کردار کھل کر سامنے آگیا اور
میں وقتی طور پر لیڈر کو بھول کر اس کی سرکوبی پر تل گیا تھا۔
اب نہ صرف طفیل میرے ہاتھوں اپنے عبرتناک انجام کو

پہنچ چکا تھا بلکہ اس کے طفیل فوکر کو بیچنے کا شکار بھی میری نظروں میں آگیا تھا۔ میرا قیاس یہی تھا کہ فوکر کو بیچنے کے پیچھے شیا دیلا لائیڈ پوشیدہ ہوگی اور اگر وہ ہمارے ہاتھ آجاتی تو تنظیم کے بارے میں ہمارے بہت سے سوالات کے جوابات مل سکتے تھے۔

میں نے تپائی پر پڑا ہوا ایک ٹرانسسٹر آن کر دیا اور کمرے کی خاموش فضا میں دھیما دھیما ریڈیائی شور گونجنے لگا۔

سوچتے سوچتے میری ذہنی رو ایک دفعہ پھر غزالہ کی طرف منتقل ہوگئی۔ اس وقت مجھے احساس ہوا محبت بھی ایک عجیب سا جذبہ ہے جس کی لذت سے محبت کیے بغیر آشنا ہونا ناممکن ہے۔ اس سے اور قوم جو ہوتا ہو سو ہوتا ہو مگر دل میں کہیں ضرور بسیرا ہو جاتا ہے۔ جب تک محبت نہ کی جائے کسی کو چاہا نہ جائے دل کسی پتھر کی طرح سخت کھنڈر اور سپاٹ سا رہتا ہے۔ نہ کسی کے ملنے کی خوشی ہوتی ہے نہ بچھڑنے کا غم۔ انسان ایک کھاتا پیتا اور جیتا جاگتا کمپیوٹر سا رہتا ہے جو صرف اور صرف حقائق کی دنیا میں رہتا ہے۔ لطیف اور موہوم جذبوں سے اس کا کوئی تعلق نہیں ہوتا۔

اور محبت بھی سوچ سمجھ کر نہیں کی جاتی۔ بس اچانک سب ہی ہو جاتی ہے۔ کبھی کبھی تو ہمارے وہم و گمان میں بھی نہیں ہوتا کہ ہم محبت کر سکتے ہیں۔ پیار کرنے والے ہیں لیکن ان دیکھے کیوپڈ کسی خاموش گوشے سے اپنا تیر چلا دیتا ہے اور احساس بھی نہیں ہو پاتا کہ کچھ ہوا ہے۔ محبت اس بے خبری میں پروان چڑھتی ہے۔ اس کا پتا اس وقت چلتا ہے جب چاہا جانے والا غیر متوقع طور پر روٹھ جائے یا کچھ دنوں کے لیے بچھڑ جائے۔ اس وقت میرے ساتھ بھی یہی ہو رہا تھا۔

غزالہ خوبصورت تھی لیکن اس سے پہلے میں اس سے کہیں زیادہ حسین نازنینوں کا ہم نشین رہ چکا تھا۔ میرے حافظے کے نہاں خانوں میں ناموں کی ایک قطار تھی جن کے ساتھ سیرت و صورت اور اداؤں کا حسن وابستہ تھا لیکن ان سب سے جب تک دوستی رہی رہی بچھڑ گئے تو بھول کر بھی کوئی خیال آیا نہ کسی خلش نے سر ابھارا۔

لیکن غزالہ عابدہ کے ساتھ میرے دفتر میں کالج کے فنکشن کے لیے اشتہار لینے آئی اور میں نے کیا کچھ نوٹ کر لے گئی۔ انجم کے بال لمبے اور گھنے تھے۔ ستارا کا رنگ دودھ جیسا تھا۔ زاہدہ جتنی تھی نور رخساروں میں پڑنے والے گڑھے بہت خوبصورت لگتے تھے۔ مسرت سبک اندام تھی لیکن غزالہ چلبلی لڑکی تھی جسے میں ایک خوبی کے حوالے سے یاد کرتا زیادتی کے برابر ہوتا۔ وہ سراپا چاہے جانے کے قابل تھی۔ اس کے ساتھ رہ کر مجھے آسودگی کا احساس ہوتا تھا لیکن یہ اندازہ پہلی بار اس سے چند روز کے لیے بچھڑ کر ہی ہوا تھا کہ میں اسے کس قدر چاہتا تھا۔ اس نے دور رہ کر مجھے بہت مضطرب اور بے قرار سا رکھا تھا۔ یہ بات تھی کہ مصروفیات میں الجھ کے یہ اضطراب تہہ نشین ہو جاتا تھا اور فرصت کے چند لمحات میسر آتے ہی پورے وجود پر چھا جاتا تھا۔

میرا دل چاہا کہ سب لوٹ اور تنظیم پر لعنت بھیج کر واپس کراچی چل دوں۔ اگر معاشرے میں ہیروئن کا زہر پھیل رہا تھا تو اس میں میرا کیا قصور تھا؟ میں پورے معاشرے کا ٹھیکیدار نہیں تھا۔ ہیروئن بیچنے خریدنے اور پینے والے سب بالغ اور باشعور تھے۔ موت کی اس سوداگری میں ہیروئن فروش اور ہیروئن نوش دونوں برابر کے شریک تھے۔ قانون کے محافظ تو دفعات پر مشتمل ڈائریاں سنبھالتے سنبھالتے تھک چکے تھے۔ پڑیاں بیچنے والے گلی گلی پکڑے جاتے تھے۔ ان کا پیچھا کرنے والوں کے لیے پیر جال پھیلانا پڑتا ہے۔ اس بارے میں سلطان شاہ نے ایک لطیفہ خوب سنایا تھا۔ کسی سپاہی نے دو آدمی پکڑے۔ ایک کے پاس تین گرام ہیروئن تھی دوسرے کے پاس سات سو گرام۔ اس نے زیادہ والے کو چلتا کیا کہ تین گرام والے کو اندر کر دیا۔ قانون میں قابل تعزیر وہی مقدار تھی۔ تین گرام سے زیادہ کے لیے تفصیل واضح نہیں تھی کہ کتنے گرام یا کلوگرام پر گرفتاری کی جا سکتی ہے۔ شاید سلطان شاہ نے حقیقت کو لطیفے میں تبدیل کیا تھا۔ ہر طرف یہی ہو رہا تھا۔ جن کے جوان اس نشے کے ہاتھوں برباد ہو رہے تھے وہ سب کچھ جانتے تھے اور انہیں کھوئی نگاہ سے تماشا دیکھے جا رہے تھے۔ ان میں سے بیشتر معصوم تھے۔ لوگ چاہتے ہوئے بھی ان معصوموں کی مدد نہیں کر سکتے تھے کہ قانون کے ضابطے ضعیف تھے۔ ارتکاب جرم ثابت کرنے کی جستجو بہت کوئی نہ تھی۔ پھر اگر یہ مرحلہ بھی طے کر لیا جاتا تو سزا بھی ایسی حوصلہ افزا نہیں کہ سزا یافتہ چند ہی مہینوں کے بعد پھر سنبھال کر مجرم یا گواہوں کے سینے پر سوار ہو سکتا تھا۔

اس حوصلہ شکن ماحول میں میری سوچ میں غزالہ کا شگفتہ روشن چہرہ چمکا۔ اس کی گنگناتی مسکراتی نگاہیں مجھے بلا رہی تھیں۔ اس کے ہر طرف لال پیلے نیلے اودے سے پھول ہی پھول بکھرے ہوئے تھے۔ پس منظر میں کسی پہاڑی سے ایک جھرنا وادی میں گر رہا تھا اور ہوا کے دوش پر اڑ کر آنے والے جھرنے کی پھوار اس کے بوسے پر شبنم کے ننھے ننھے موتیوں کی طرح چمک رہی تھی۔ وہ مسکرا رہی تھی اور مجھے بلا رہی تھی۔

میں سوچ رہا تھا کہ وہ مجھے یا سلطان شاہ کے ہاتھوں سے بچ چکے تھے مجھے واپس لوٹنا چاہیے۔ میں نے پوری شدت سے

ٹھہرا تھا لیکن وہ انسان بن گیا ہو اپنی روح کو اپنی مرضی کے مطابق ڈھالنا جانتا ہو... میرے تصور نے عزالہ کی تصویر کھینچ ڈالی غائب ہوتی ہوئی اور اس کی جگہ تصور کی ماں، میری بڑی ماں کا کرب آلود چہرہ ابھر آیا۔ ان کی بھیگی ہوئی آنکھوں میں شکوہ دبا ہوا تھا اور رنگ برنگے پھولوں نے کسی قبر پر پڑی ہوئی پھولوں کی چادر کی ترتیب اختیار کر لی تھی۔ شبنم کے قطرے بڑی ماں کی آنکھوں میں آنسو بن گئے تھے۔ وہ رو رہی تھیں اور مجھے ملامت کر رہی تھیں۔

میں واپس نہیں جا سکتا تھا۔ تصور میرا سوتیلا بھائی تھا۔ بڑی ماں میری سوتیلی ماں تھی لیکن وہ اتنی دور کے رشتے تو نہ تھے رہا بہت نزدیک ہو ول انھیں ٹھکرا دیتا۔ اب وہ میرے لئے سوتیلوں کی جگہ نہیں رہ گئی تھی۔ ان میں میرے اپنوں کا لہو بھی شامل ہو چکا تھا جو مجھے انتقام کے لیے پکار رہا تھا۔

میں سر جھٹک کر بستر سے نیچے آگیا۔

اے تو! میں تجھے کہاں تلاش کروں؟ جیسے جستجو واصل ... میں دونوں مٹھیاں بھینچ کر بڑبڑایا۔ اس وقت مجھ پر غصے اور بے بسی کی ملی جلی کیفیت طاری ہو چکی تھی۔

میرا حریف شاید اپنے دور کا عیار ترین مجرم تھا۔ وہ مجھے زیب دیتے کر میرے ہی گھر میں میرا احسان بنا رہا اور میں اسے اپنا بڑا بھائی سمجھ کر اس کی تواضع کرتا رہا پھر جوں ہی میرے دل میں شبہات نے سر ابھارنا شروع کیا وہ غائب ہو گیا اور میرے گھر کو اس طرح تذرِ آتش کیا کہ ایک وفادار ملازم سمیت گھر کا تنکا تنکا خاک ہو گیا۔ وہ اس لٹو کے پہلے دیدار کی کیفیت تھی جو ہوا تھا۔ دوسری بار وہ ہوٹل میں نظر آیا اور کسی چھلاوے کی طرح لوگوں کی جان نکال کر بیعت لے کر چلا گیا۔ آج وہ تیسری بار پولیس افسر کے روپ میں نظر آیا تھا۔ مجھے حیرت تھی کہ اس بار اس کے اصل خدوخال ابھی تک مجھ پر آشکار نہیں ہو سکے تھے لیکن لگتا یہ تھا کہ اب کیا ہونے والا ہے۔ ابھی دن کا بڑا حصہ باقی تھا۔ عادل شاہ کو باہر گئے کافی دیر ہو چکی تھی جب کہ اس کی خریداری کی فہرست زیادہ لمبی نہیں تھی۔ وہ آ جاتا تو میں یہاں جلد از جلد نکل کر بیرون ملک سے عزالہ کو فون کر سکتا تھا۔

مجھے اس کی جانب سے تشویش ہونے لگی۔ وہ بہت بے جگر اور دلیر آدمی تھا لیکن اس میں تجربے کی شدید کمی تھی۔ مجھے ڈر تھا کہ کہیں وہ کوئی الجھن نہ مول لے بیٹھا ہو۔

جب شام ہونے لگی تو میں نے ہر خطرہ مول لے کر اس کی تلاش میں نکلنے کا ارادہ کیا مگر وہ اسی وقت واپس آ پہنچا۔ اس کے چہرے سے مسرت پھوٹی پڑ رہی تھی۔

"بہت دیر لگا دی۔ کہاں رہ گئے تھے؟" میں نے اس کی خوشی کو نظر انداز کرتے ہوئے ترش لہجے میں سوال کیا۔

"معذرت۔ بیچے گرما گرم خبریں سن کر۔" اس نے بھی میری بے رخی پر ہنستے ہوئے میرے لہجے کی تلخی کو نظر انداز کر دیا۔

"تم بالغ ہو گئے ہو لیکن تمھیں کیسی معذرت، مزاج ٹھیک نہیں ہو گا ...۔" اس کے انداز پر میں بھی بے ساختہ ہنسنے پر مجبور ہو گیا۔ "کیا خبریں جمع کرتے پھر رہے تھے؟"

"ذرا سانس لینے دو۔" وہ سامان کے تھیلے ایک طرف ڈالتے ہوئے بولا۔ "سب سے بڑی خبر تو یہی ہے کہ بیچارہ غلام نبی ناگہانی مارا گیا۔ سیاہ میدان میں گھومنے کا شوق اس کے لیے جان لیوا ثابت ہوا۔"

وہ خبر سن کر مجھے شدید ذہنی جھٹکا لگا۔ دوسروں کی ملکیت پر لپکنے تصرف کی آرزو رکھنا کسی بھی طرح قابل تحسین فعل نہیں تھا لیکن بڑھتے ہوئے معاشی تضادات کے اس پُرآشوب دور میں کم و بیش ہر نادار ہی ایسی آسائشوں کے خواب دیکھتا رہتا ہے جو شاید اسے زندگی میں کبھی میسر نہیں ہو پائیں یا پھر کبھی کوئی موقع ہاتھ آ جانے کی بات اور تھی۔

غلام نبی کے ساتھ بھی یہی کچھ ہوا تھا۔

"وہ اپنی ڈیوٹی کے مقام سے میلوں دور اپنے گھر کے نزدیک مارا گیا۔ تین موٹر سائیکلوں پر سوار غنڈوں نے گھیر کر اس کا راستہ روکا اور بے دردی کے ساتھ اسے گولیوں سے چھلنی کر دیا۔ دو فرار ہو گئے تیسرے کو لوگوں نے پکڑ لیا۔" وہ بتا رہا تھا۔ "مشتعل ہجوم نے موقع پر ہی اسے اس بری طرح زدوکوب کیا کہ وہ زمین سے اٹھنے کے قابل بھی نہیں رہا تھا۔ بعد میں اسے پولیس لے گئی۔"

"تم تو اس طرح تفصیل بتا رہے ہو جیسے اس واقعے کے چشم دید گواہ رہے ہو۔"

"چشم دید ہی سمجھو۔ میں وہاں سے کچھ دور خریداری میں مصروف تھا کہ شور سنا اور یوں موقع پر پہنچ گیا۔ اس وقت تک غلام نبی مر چکا تھا اور تیسرے کی مرمت جاری تھی۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ وہ بیچارہ ہمارے دھوکے میں مارا گیا۔" میں نے متاسفانہ لہجے میں کہا۔

"میرا بھی اندازہ یہی تھا لیکن تھانے سے یہ معلوم نہیں ہو سکا کہ پکڑے جانے والے نے کیا اعتراف کیا ہے۔ اس کی ابتر حالت کے باوجود پہلے اسے تھانے میں رکھا گیا پھر اعلیٰ حکام کی آمد کے بعد اسے کڑی نگرانی میں شاہی قلعہ منتقل کر دیا گیا۔"

میں بے اختیار ایک گہرا سانس لے کر رہ گیا۔ مجرم کی

شاہی قلعہ میں منتقل اس بات کا ثبوت تھی کہ پولیس صحیح راہ پر چل پڑی تھی اور حراست میں لیے جانے والے کا تعلق شہر میں رونما ہونے والی حالیہ پُرتشدد وارداتوں سے قائم کر لیا تھا۔ شاید انھیں شبہ تھا کہ غیر معمولی حفاظتی بندوبست نہ کیا گیا تو کہیں قیدی کو حوالات ہی میں ٹھکانے نہ لگا دیا جائے۔

"تم نے خبروں کا تذکرہ کیا تھا۔ یہ تو ایک ہی خبر ہوئی؟" میں نے قدرے توقف کے بعد کہا۔

"ایک نہیں تین۔" وہ مسکراتے ہوئے بولا۔ "غلام نبی مارا گیا، یہ پہلی خبر ہوئی۔ دوسری ایک حملہ آور کی گرفتاری اور تیسری اس کی شاہی قلعہ میں منتقلی کی تھی۔ لیکن تم فکر نہ کرو میرے پاس کچھ اور بھی اطلاعات ہیں۔"

میں خاموشی کے ساتھ اس کے آگے بولنے کا منتظر رہا۔

وہ قدرے توقف کے بعد بولا۔ "طفیل کے قبضے سے اس کا جو ڈرائیونگ لائسنس برآمد ہوا تھا، اس پر طفیل کی رہائش لائیڈز کالج میں ظاہر کی گئی تھی۔ پولیس کے رجوع کرنے پر لائیڈز کالج والوں نے مقتول سے اپنی لاتعلقی کا اظہار کیا تھا لیکن پولیس کی توجہ اس عمارت پر مرکوز ہو گئی ہے۔ لائیڈز کالج سے بتایا گیا ہے کہ چند سال پہلے طفیل نے کچھ دنوں کے لیے وہاں ملازمت کی تھی۔ ہو سکتا ہے کہ اس نے اپنا ڈرائیونگ لائسنس اسی عرصے میں بنوایا ہو لیکن پولیس مطمئن نہیں ہے۔ آج میں دو مرتبہ ادھر سے گزرا اور دونوں ہی بار وہاں باوردی پولیس والوں کی موجودگی کے آثار نظر آئے۔"

"یہ اہم خبر ہے۔" میں نے پُرخیال لہجے میں کہا۔ "اس کا مطلب ہوا کہ ہمارا محکمۂ پولیس اتنا نکما نہیں ہے جتنا عام طور پر سمجھا جاتا ہے۔"

"میں سنجیدگی کے ساتھ لائیڈز کالج میں گھسنے کے بارے میں سوچ رہا ہوں۔" وہ بولا۔

"میں تمھیں ہرگز خودکشی نہیں کرنے دوں گا۔" میں نے سخت لہجے میں کہا۔ "عجلت میں مر جانے سے بہتر ہوگا کہ ہم صبر کے ساتھ کچھ دن اور انتظار کر لیں۔ تم نے غور نہیں کیا کہ میں نے چند روز سے شیو کرنا ترک کر دیا ہے تاکہ داڑھی نکل آنے سے حلیے میں نمایاں تبدیلی ہو سکے۔ اس کے بعد ہی ہم کھل کر کام کر سکیں گے۔"

"تم غلط سمجھے ہو۔ میرا ارادہ زبردستی اندر گھسنے کا نہیں ہے۔ ہمارا تصویری ان کے حلقے میں بڑے پیمانے پر تشہیر ہو چکی ہے۔ لہٰذا تم باہر رہ کر اپنا کام سرانجام دو۔ میں اندر کوئی ملازمت حاصل کرنے کی کوشش کرتا ہوں۔ وہ جس تیزی کے ساتھ اپنی نفری سے محروم ہوئے ہیں، اس کے پیش نظر شاید اپنی جگہ پیدا کرنے کے بارے میں خاصا پُرامید ہوں۔"

"بات معقول ہے لیکن تم اسے تو کو بھول رہے ہو جو توقیر کا نام اختیار کر کے کراچی میں میرا مہمان رہ چکا ہے۔ اس نے ہم دونوں کو بہت قریب سے دیکھا ہے۔ اگر اس سے تمھارا سامنا ہو گیا تو وہ فوراً تمھیں پہچان لے گا۔"

"وہ لائیڈز کالج میں ہرگز نہ رہتا ہوگا۔" وہ پُرامید لہجے میں بولا۔ "اب تک کے حالات سے ظاہر ہو رہا ہے کہ اس پورے کھیل کے پس پشت اسی کی ذات کارفرما ہے۔ وہ اپنے لوگوں میں یوں کھلے بندوں اپنی ذات کو بے نقاب نہیں کر سکتا۔"

"اسے سامنے آنے کی ضرورت ہی نہیں۔ ہو سکتا ہے کہ وہ لائیڈز کالج میں کسی بے حیثیت ملازم کی طرح رہ رہا ہو، جہاں اسے بُری طرح نظرانداز کیا جاتا ہو مگر وہ ہر ایک پر نظر رکھتا ہو۔"

"ایسا ہوا تو میرے لیے اور بھی سہولت پیدا ہو جائے گی۔ میں بآسانی اس پر ہاتھ ڈال سکوں گا۔" وہ مجھ سے اپنی بات منوانے پر مصر تھا لیکن میں اس بارے میں پوری طرح غور و خوض کیے بغیر فیصلہ کرنے کے حق میں نہیں تھا۔

ہم دونوں اس موضوع پر بحث میں مصروف تھے کہ اچانک ٹرانسیٹر پر ہیجانی شور میں کچھ بھنبھناہٹ کی سنائی دی اور میں نے لپک کر اس کی آواز بڑھا دی۔ دوسری طرف سے رابطے کی کسی کوشش کی توقع ہی تھی جس نے اسے مسلسل آن کیے رکھا تھا۔

دوسری طرف سے کوئی بھاری مردانہ آواز مجھے نام لے کر پکار رہی تھی۔

"ڈپٹی اسپیکنگ... اوور!" دوسری طرف سے کال اوور ہونے کے بعد میں نے ٹرانسمٹنگ بٹن دبا کر جواب دیا۔

"تم شہر میں مرنے والوں کا تعلق ہم سے قائم کر کے کیوں اُلجھ رہے ہو؟ اوور۔" خشک لہجے میں سوال کیا گیا۔

"میری کوششوں سے حقائق تبدیل نہیں ہو سکتے۔ سچ یہ ہے کہ تمھارے کچھ لوگ دوسروں کے ہاتھوں مارے گئے۔ اور کچھ کو تم نے خود ہی جہنم واصل کر دیا۔ اگر تم واقعی کوئی اہمیت رکھتے ہو تو یقیناً میری اس رائے سے متفق ہو گے... اوور۔"

"مجھے بتایا گیا ہے کہ تم بھی لائیڈز کالج سے متعلق ہو جسے نظرانداز کرتے ہوئے ہو؟ اوور۔" اس نے میرے تبصرے کو نظرانداز کرتے ہوئے سوال کر ڈالا۔

"اگر یہ غلط ہے تو اپنا صحیح ٹھکانا تم بتا دو۔ مجھے تم لوگوں سے کوئی پرخاش نہیں ہے۔ ہو سکتا ہے کہ تم خود کو کچھ اہم سمجھ رہے ہو لیکن تمہاری حیثیت بساط کے ایک مہرے سے زیادہ نہیں ہے۔ میرا اصل ٹکراؤ تمہارے گاڈ فادر سے ہے جو کبھی کسی کے سامنے نہیں آتا۔ تصویر بھی تمہاری ہی طرح اس کا ایک مہرہ تھا جسے خطرہ بھانپ کر تمہارے باس نے اپنے ہاتھوں سے ہلاک کر دیا۔ اس کی ماں لائینڈرز کاٹیج میں تھی جسے تصویر کی ہلاکت کے بعد ہی غائب کر دیا گیا۔ میں ہر قیمت پر اس خاتون کا سراغ لگانا چاہتا ہوں۔۔۔ اوور!"

"شاید تم کسی خیالی سائے سے لڑ رہے ہو۔" دوسری طرف سے مضحکانہ لہجے میں کہا گیا۔ "یہ تصویر اور اس کی ماں کا معاملہ تو میرے لیے یہ نام ہی اجنبی ہے۔ اوور!"

"یہ وہی تصویر ہے جو ڈی لے ملک کے نام سے ایشین مارکیٹ لمیٹڈ کا ایم ڈی بنا ہوا تھا۔ دوسری طرف لائینڈرز کاٹیج میں اسسٹنٹ منیجر کے طور پر رہ رہا تھا اور اتفاق سے میرا بھائی بھی تھا۔ اوور!" میں نے تلخ اور جذباتی لہجے میں کہا۔

"اوہ! تم ملک کی بات کر رہے ہو۔" دوسری طرف سے ایک گہرا سانس لے کر کہا گیا۔ "دراصل میرا تعلق اسی سے تھا لیکن کبھی میرے آدمی معاوضے پر اس کے لیے کام کرتے تھے۔ اس کے بعد یہ سلسلہ ختم ہو گیا۔ اب لائینڈرز کاٹیج میں میرا ایک بھی آدمی نہیں ہے۔ یہ خیال ذہن سے نکال دو کہ میں کسی اور کے ہاتھوں کٹھ پتلی بنا ہوا ہوں۔۔۔ اوور!"

"اگر تمہارے آدمی وہاں تھے تو وہ ضرور بتا سکیں گے کہ تصویر کی ماں بھی وہاں رہتی تھی۔۔۔ اوور!"

"اس مدت میں حاصل ہونے والی معلومات میرے ذریعے کسی اور کے کام نہ آ سکیں گی۔ میں اسے بد ترین پیشہ ورانہ بددیانتی سمجھتا ہوں۔ تم چاہو تو آئندہ کے لیے مجھ سے معاہدہ کر سکتے ہو۔ میں تمہارے لیے تصویر کی ماں کا کھوج لگا سکوں گا۔۔۔ اوور!"

"اتنا ضرور بتا دو کہ معمولی کرائے کے بدمعاش ہوتے ہوئے بھی [illegible] جیسی مہنگی اور جدید سہولت سے کیسے استفادہ کر رہے ہو؟ اوور!" میں نے تلخ لہجے میں سوال کیا۔

دوسری طرف سے ہنسی کی آواز ابھری۔ "یہ معاملے کا دوسرا پہلو ہے۔ بدمعاشی ہو یا اعلیٰ تجارت، ہر جگہ بڑے سے بڑا بننے پر سرمایہ کاری کرنا پڑتی ہے۔ لوگ یہ دیکھ کر کام دیتے ہیں کہ ہم کن سہولتوں کے مالک ہیں۔ ایک چھری اور پستول کے سہارے کام نکالنے کا دور اب بہت جلد لد جانے کا۔ یہ بتاؤ کہ تم اپنے مسئلے کے بارے میں کس حد تک سنجیدہ ہو؟ اوور!"

"میں سنجیدہ ہوں لیکن اسی آپریشن پر میری طفیل وغیرہ سے بات ہوئی ہے۔ ایسا محسوس ہوتا تھا جیسے وہ ہر ایک پر برتری رکھتا ہو۔۔۔ اوور!" میں نے پوچھا۔

"محسوس ہونا ہی چاہیے تھا، میرے آٹھ آدمی تصویر کے لیے کام کر رہے تھے اور سب اس کے احکام کے تابع تھے۔ ہو سکتا ہے کہ ان ہی میں سے کسی کا آپریشن طفیل کے زیر استعمال رہا ہو۔۔۔ اوور!"

"تم اپنی وضاحتوں سے مجھے مطمئن نہیں کر سکو گے۔" میں نے ترش لہجے میں کہا۔ "تصویر کے لیے تم کام کر رہے تھے مگر میکی اولڈ ڈارلنگ سے تمہارا کیا رشتہ تھا؟ تم مجھ سے رابطہ قائم کرنے پر کیوں مجبور ہو گئے؟ اوور!"

"مجھے تم سے صرف اس قدر دلچسپی ہے کہ میں اپنا آپریشن واپس لینا چاہتا ہوں۔ ایک آپریشن باہر چلے جانے سے میرے لیے یہ پورا نظام ناکارہ ہو کر رہ گیا ہے۔ میں تمہیں منہ مانگی قیمت دینے کو تیار ہوں۔۔۔ اوور!"

"منہ مانگی قیمت!" میں تضحیک آمیز انداز میں ہنس پڑا۔ "شاید تمہیں معلوم نہ ہو کہ ایک بار طفیل بھی مجھے منہ مانگی رقم ادا کر چکا ہے۔۔۔ اوور!"

"اسے بھول جاؤ، بارودی بریف کیس کے دھماکے میں میرا ہی ایک آدمی کام آیا تھا۔ اس بار ایسا نہیں ہو گا۔" اس کا لہجہ گمبھیر ہو گیا۔ "میں دھوکا دے کر وار کرنے والوں میں سے نہیں ہوں۔۔۔ اوور!"

"پھر اس اکلوتے آپریشن کی قیمت بھی تم ہی مقرر کر دو گے۔۔۔ اوور!"

"ایک تو یقینی طور پر تمہاری تحویل میں ہے لیکن میرے دو اور آپریشن لاپتا ہیں۔ تم خود ہی طفیل اور اولڈ ڈارلنگ کا حوالہ دے چکے ہو، مجھے ان کے آپریشن بھی واپس چاہئیں۔ اوور!"

"مجھے معلوم ہوتا تو میں ضرور ان پر قبضہ کرتا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ اب پولیس کی تحویل میں ہوں اور ان پر ہماری تمام گفتگو سنی اور ریکارڈ کی جا چکی ہو۔۔۔ اوور!"

"میں چیک کر چکا ہوں۔ ان کے پاس سے پولیس ابھی کوئی چیز برآمد نہیں کر سکی تھی۔۔۔ اوور!"

"بہرحال میں اس سے لاعلم ہوں، چاہو تو مجھ سے ایک کا سودا کر سکتے ہو ورنہ میں تمہارے ہر کام میں رخنہ اندازی کرتا رہوں گا۔۔۔ اوور!" میں نے فیصلہ کن لہجے میں کہا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ سیدھی انگلیوں سے گھی نہیں نکلے گا۔"

یک بیک دوسری طرف سے بولنے والے کا لہجہ خشک اور درشت ہو گیا۔" اب تم سے کسی اور طرح ملاقات ہوگی اور تم ہاتھ جوڑ کر وہی کچھ کرو گے جو میں چاہوں گا۔ شاید تمہیں یہ معلوم نہیں کہ کراچی میں اس لڑکی کا سراغ مل گیا ہے جس کا اسٹیشن سنڈیکیٹ لمیٹڈ میں آنے کے ساتھ ہی تصادم کی راہ کھل گئی تھی ۔۔ اوور!"

طنز اور تلخی سے بھرپور لہجے میں کہے ہوئے وہ الفاظ نشتر بن کر میرے وجود کی گہرائیوں میں اترتے چلے گئے اور میں بشن دباکر اپنی پوزیشن پر بے اختیار چلا اٹھا "اس لڑکی کا بال بھی بیکا ہوا تو میں تم سب کو فنا کر دوں گا۔ اس شہر میں ایسی لاوارث لاشوں کی برسات شروع ہو جائے گی جن کے پاس سے برآمد ہونے والی ہر شے ان کے لائیڈ ز کالج سے تعلق کی نشاندہی کرے گی اور وہاں رہنے والوں کی زندگی ایک عذاب میں بدل جائے گی ۔۔ اوور!"

"ٹھیک ہے ۔۔ تم انتقام کے طور پر یہ گتا ہوں کے خون سے ہولی کھیلو گے تو ان کا لہو آسیب بن کر تمہارے سر پر ناچے گا ۔۔ اوور!"

"شہر میں تم جیسے جتنے گناہگار مل جائیں گے جو کسی نہ کسی وجہ سے قانون کی گرفت سے محفوظ ہیں لیکن درحقیقت گردن مارے جانے کے قابل ہیں۔ تمہیں ہتھیار ڈالنے والوں میں سے نہیں ہوں۔ تمہاری ہر حرکت کا جواب تمہارے تصور سے کہیں زیادہ شدت کے ساتھ لوٹا دیا جائے گا ۔۔ اوور!"

"یہ یاد رکھنا کہ کچھ بارسوخ لوگوں نے تمہارا نام اپنے باغیوں کی فہرست میں درج کیا ہوا ہے اور جس دن بھی ان سے میری شرائط طے ہو گئیں، میں تمہیں پاتال میں سے بھی کھینچ نکالوں گا۔ اس وقت تک میری طرف سے تم آزاد ہو ۔۔ اوور اینڈ آل ۔"

"اب تمہیں چکر دے کر گھیرنے کی کوشش کی جا رہی ہے۔" گفتگو کا سلسلہ ختم ہونے پر سلطان شاہ اضطراری لہجے میں بولا۔ "یہ سب ایک ہی تھیلی کے چٹے بٹے ہیں اور مختلف سمتوں سے وار کرنے کی فکر میں ہیں ۔"

"اپنی ذات کی حد تک مجھے ان کی ذرا بھی پروا نہیں ہے لیکن غزالہ کے بارے میں مجھے تشویش لاحق ہو گئی ہے۔ وہ کراچی میں بالکل تنہا رہ گئی ہے۔ ان کے خلاف اپنا کوئی دفاع نہ کر سکے گی ۔"

"میرا اندازہ ہے کہ وہ کھوکھلی دھمکی دے رہا تھا۔ اس نے اسٹیشن سنڈیکیٹ آنے والی لڑکی کا حوالہ دیا تھا۔ اگر انہیں واقعی کراچی میں سراغ مل گیا ہوتا تو وہ براہ راست غزالہ کا نام لیتا

لیکن میری دانست میں تمہیں کراچی ہو آنا چاہیے۔ وہاں سے آئے کئی دن ہو چکے ہیں۔ اس دوران میں تم نے وہاں فون بھی نہیں کیا ۔"

"میں ابھی باہر جا کر فون کروں گا۔" میں نے تذبذب کے ساتھ کہا۔ "تمہیں شوگر کوئین کا ٹھکانا بھی دکھا دوں گا۔ تم اس کے بارے میں معلومات جمع کرنے کے ساتھ ہی کوشش کرو کہ تمہیں لائیڈز کالج میں گھسنے کا موقع مل جائے۔ میں کل صبح کراچی چلا جاتا ہوں۔ ایک دو روز میں لوٹ آؤں گا ۔"

تفصیلات طے کرنے کے دوران میں لباس تبدیل کرتا رہا۔ پھر ہم دونوں باہر روانہ ہو گئے۔

سلطان شاہ کو شوگر کوئین کی قیام گاہ دکھانے کے بعد ہم فضائی کمپنی کے دفتر پہنچے تو اگلی صبح کراچی جانے والی پرواز پر اکانومی کلاس میں کوئی نشست منتظر نہیں تھی۔ میں نے مجبوراً فرسٹ کلاس کے کرائے کا فرق ادا کر کے نشست کنفرم کرائی اور وہاں سے ہم ٹہلتے ہوئے جنرل پوسٹ آفس کی طرف روانہ ہو گئے۔

چند منٹ کے انتظار کے بعد آپریٹر نے کال ملا کر مجھے بوتھ میں جانے کا اشارہ کیا تو ریسیور اٹھاتے ہی میرے حلق سے اطمینان کا ایک گہرا سانس خارج ہو گیا۔

کراچی سے ریسیور پر غزالہ کی میٹھی میٹھی سی آواز آ رہی تھی۔

"کیا حال ہے تمہارا؟" میں نے پرسکون لہجے میں براہ راست سوال کیا۔

"اوہ خدا!" گہرے سانس کے ساتھ اس کی آواز آئی۔ "خدا کا شکر ہے کہ آپ کو خیال تو آیا۔ میں سمجھ رہی تھی کہ اس بار لاہور جا کر آپ ہمیں بھلا ہی بیٹھے ہیں ۔"

"یہاں پے در پے رونما ہونے والے واقعات نے ہوش اڑا رکھے تھے۔ صبح کراچی آؤں گا تو تفصیل سن کر تم خود دنگ رہ جاؤ گی۔ میرے آنے تک تمہیں بہت زیادہ محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔ ایک مرتبہ پھر گڑبڑ کے آثار پیدا ہو گئے ہیں..."

"میں سمجھ گئی۔" وہ میری بات کاٹ کر بولی۔ "آپ کہاں سے فون کر رہے ہیں؟"

"پوسٹ آفس سے بول رہا ہوں۔ صبح میرے لیے ایئرپورٹ آنے کی ضرورت نہیں۔ میں سیدھا گھر پہنچ جاؤں گا۔"

"میرے پاس بھی کچھ اطلاعات ہیں۔ اب صبح ہی تفصیل بتاؤں گی ۔"

اس کے گھر والوں کے بارے میں چند رسمی سی گفتگو کے

میں نے سلسلہ منقطع کر دیا۔

باہر نکلا تو میرے ذہن پر سے ایک بوجھ ہٹ چکا تھا اور مجھے سلطان شاہ کی باتوں میں وزن محسوس ہونے لگا تھا کہ زوال کے راستے میں شاید مجھے کھلی ڈھیل دی گئی تھی۔

☆

طیارے کو فضا میں بلند ہوئے کچھ ہی دیر ہوئی تھی اور کیبن کریو جیری کے ساتھ مسافروں کو ہلکا پھلکا ناشتا فراہم کرنے کی تیاریوں میں مصروف تھا کہ مجھے ٹوائلٹ کی ضرورت محسوس ہوئی اور میں نے نشست چھوڑ دی۔

میری طرف والی راہداری میں مجھ سے آگے دو خواتین انتظار کی زحمت سے دوچار تھیں۔ لہٰذا میں گیلری سے ہو کر دوسری راہداری میں جا گھسا لیکن وہاں بھی دروازے پر زیرِ تصرف کے سرخ انگریزی حروف جلوہ گر نظر آئے لیکن غنیمت یہ تھا کہ اس طرف میں پہلے نمبر پر تھا۔ اندر والا بھی شاید کوئی ظریف انسان ہی تھا کیونکہ چند ہی ثانیوں بعد چٹخنی ہٹنے کی آواز کے ساتھ زیرِ تصرف کے سرخ حروف کی جگہ قوس نما خلا میں خالی کے سبز حروف نمودار ہو گئے۔

دروازہ کھلا اور اندر سے ایک شخص سر جھکائے برآمد ہوا اور میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔

اسی اثنا میں لٹو بھی راہداری میں کسی اور کی موجودگی کا احساس ہو چکا تھا۔ مجھ سے ٹکرائے بغیر اپنا راستہ بنانے کے لیے اس نے سر اٹھایا، ہم دونوں کی نگاہیں چار ہوئیں اور اس کے قدم اپنی جگہ پر جم کر رہ گئے۔

مجھے اپنے چہرے کے تاثرات کا اندازہ تو نہ ہو سکا لیکن اس کی نگاہوں میں یکلخت خون کی پیاس لہرائی تھی جو لمحہ بھر میں تیزی سے چمک میں تبدیل ہو گئی، وفورِ جوش سے اس کا چہرہ تمتما اٹھا تھا۔

کئی سیکنڈ تک ہم دونوں ایک دوسرے سے کچھ کہے بغیر ... انداز میں ایک دوسرے کو گھورتے رہے پھر وہ اچانک ہی ہنس پڑا: "تم کہاں جا رہے ہو؟" ہنسی کے باوجود اس کے الفاظ میں تلوار کی سی کاٹ تھی۔

"اگر جہاز راستے میں اتر سکے تو شنڈو باگو جانا چاہوں گا۔" اس کے احمقانہ سوال کے جواب میں میں نے خشک لہجے میں کہا۔

"یہ مطلب نہیں تھا میرا۔" اس نے بڑھ کر بظاہر دوستانہ انداز میں اپنا داہنا ہاتھ میرے شانے پر رکھ دیا لیکن اس کی گرفت انتہائی غیر دوستانہ تھی۔ "یہ تو ظاہر ہے کہ تم کراچی جا رہے ہو لیکن کہاں؟"

"اپنے گھر۔" میں نے مسکراتے ہوئے سختی کے ساتھ اس کا ہاتھ اپنے شانے پر سے جھٹک دیا۔

اس وقت میرے وجود میں عجیب سی سنسنی سرایت کر چکی تھی۔ کس قدر عجیب اتفاق تھا کہ میرا بدترین دشمن جس کی تلاش میں ... جگہ جگہ ... میرا ہم سفر تھا۔ شاید قدرت کو مجھے اس سے یوں ملانا مقصود تھا جو مجھے اکانومی کلاس میں جگہ نہ مل سکی اور میں نے فرسٹ کلاس سے سفر کا فیصلہ کر لیا ورنہ سیکڑوں مسافروں کی بھیڑ میں شاید میرا پتا چلتا نہ میں اس کا سراغ پا سکتا تھا۔

شاید لٹو سے میری اس غیر متوقع ملاقات کا کچھ کریڈٹ ان دو خواتین کو بھی جاتا تھا جو میری سمت کی راہداری میں مجھ سے پہلے ٹوائلٹ خالی ہونے کے انتظار میں کھڑی ہوئی تھیں۔

اس وقت میرا ذہن تیزی کے ساتھ کام کر رہا تھا۔ فضائی قزاقی کی بڑھتی ہوئی وارداتوں کے پیشِ نظر مسافروں کے لیے پرواز پر کسی بھی ... لے جانا ناممکنات میں سے تھا اسی وجہ سے میں کراچی سے غیر مسلح چلا تھا اور مجھے پورا یقین تھا کہ لٹو کے پاس بھی کوئی ہتھیار نہیں رہا ہوگا لیکن میں لاہور کے ایک ہوٹل میں اس کے ہاتھوں تصویر کا انجام دیکھ چکا تھا۔ اس نے کوئی اسلحہ استعمال کیے بغیر کوئی سریع الاثر زہر آزما کر آناً فاناً میں تصویر کو یوں ہلاک کر دیا تھا کہ اس کے آس پاس بیٹھے ہوئے لوگوں کو بھی قتل کی اس دلیرانہ واردات کا علم نہ ہو سکا تھا۔

اس تجربے کی بنا پر میں لٹو پر اعتماد نہیں کر سکتا تھا۔ غیر مسلح ہونے کے باوجود وہ میرے لیے خطرناک ثابت ہو سکتا تھا اور محض اسی وجہ سے میں جسمانی طور پر خود کو اس سے الگ رکھنے کے لیے کوشاں تھا۔

"گھر پر سانا نازا اچھا نہیں ہوتا۔ جل جاتے تو بس خاک کا ایک ڈھیر رہ جاتا ہے نا۔" اس نے چبھتے ہوئے لہجے میں کہا۔ اس کی چمکتی ہوئی تیز نگاہیں مسلسل میرے چہرے پر مرکوز تھیں۔

"تم گھر نہیں تو کیا کسی یتیم خانے میں ٹھہرو گے؟" میں نے بھی زہریلے لہجے میں کہا۔

"مرنے نہیں جا رہے ہو تو۔" وہ استہزائیہ انداز میں ہنس پڑا۔ "اب مل ہی گئے ہو تو بیٹھ کر باتیں کریں گے، پہلے چلے جاؤ تو؟"

"سیٹ نمبر کیا ہے؟"

"یاد نہیں۔ وہ کھڑکی کے ساتھ والی خالی نشست میری

رہی ہے۔" اس نے کیبن کے ایک سرے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔

میں اس کے قریب سے گزر کر ٹوائلٹ میں داخل ہو گیا۔

وہ صورتِ حال میرے لیے بہت عجیب اور ڈرامائی تھی۔ ہم دونوں ایک دوسرے کے لہو کے پیاسے تھے لیکن اس وقت دونوں ہی غیر مسلح تھے اور دورانِ پرواز یا لینڈنگ کے بعد بھی طیارے پر ایک دوسرے کے خلاف کوئی کارروائی نہیں کر سکتے تھے۔ زیادہ سے زیادہ سلگتے ہوئے الفاظ کی سرد جنگ لڑ سکتے تھے۔

خاص بات یہ تھی کہ نہ اسے میرے ٹھکانے کا علم تھا نہ میں اس کی کمین گاہ سے واقف تھا۔ لہٰذا دونوں میں سے کوئی بھی اس اتفاقی ملاقات کو رائیگاں نہ جانے دیتا۔ آثار بتا رہے تھے کہ ہمارے درمیان اصل مقابلہ طیارہ چھوڑنے کے بعد ہی شروع ہوگا اور اس میں وہی کامیاب رہے گا جو سرد جنگ میں اپنے اعصاب پر قابو رکھ سکے۔

ٹوائلٹ میں جاتے ہوئے میں نے یہ دیکھ لیا تھا کہ لے ٹو کے برابر والی نشست خالی نہیں تھی بلکہ اس پر کوئی ادھیڑ عمر عورت براجمان تھی۔ میرا خیال تھا کہ لے ٹو اسے ہٹانے میں کامیاب نہ ہو سکے گا اور دورانِ پرواز ہماری تفصیلی گفتگو کی نوبت نہ آ سکے گی لیکن میں ٹوائلٹ سے باہر نکلا تو غیر ارادی طور پر میری نگاہیں اسی سمت میں اٹھ گئیں۔ لے ٹو پہلے سے اسی طرف نگراں تھا۔ مجھے برآمد ہوتے دیکھ کر اس نے ہاتھ کا اشارہ کیا اور میں یہ دیکھ کر حیران رہ گیا کہ اس کے برابر والی نشست خالی ہو چکی تھی اور اس پر براجمان عورت کا کہیں پتا نہیں تھا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ یہ بھی تمہاری ہی ساتھی ہے۔" میں نے لے ٹو کے برابر میں خالی نشست سنبھالتے ہوئے طنزیہ لہجے میں کہا۔ "مجھے امید نہیں تھی کہ تم اتنی آسانی سے میرے لیے نشست خالی کرا سکو گے۔"

"نشست تو معمولی چیز ہے۔ میرے ایک اشارے سے ہر روح جسم کا ٹھکانا چھوڑ دیتی ہے۔" وہ دھیمے اور تضحیک آمیز لہجے میں بولا۔ "تمہارے کچھ ستارے ہی عروج پر ہیں کہ اب تک زندہ ہو اور اس وقت مجھ سے ہم کلام ہو کر میرے سینے پر مونگ دل رہے ہو۔ ورنہ میرے باغی کبھی اگلے دن کا سورج نہیں دیکھ سکے۔"

"آسمان پر ابر آ جاتا ہوگا۔" میں نے ترکی بہ ترکی اس کا مضحکہ اڑاتے ہوئے کہا۔ "لیکن آج کل مطلع صاف ہے۔ مجھے سورج دیکھنے میں کوئی دشواری نہ ہوگی... نہیں... اپنے ہاتھوں کو جیبوں تک لے جانے کی کوشش نہ کرو۔ اس وقت میں طیارے میں تنہا نہیں ہوں۔ مجھے ذرا بھی کوئی غیر معمولی صورتِ حال پیش آئی تو میرے تینوں محافظ تمہاری جان کو جونک بن کر چمٹ جائیں گے اور تمہیں کہیں امان نہ مل سکے گی۔"

"میں جیب سے چیونگم نکال رہا تھا۔" وہ تمسخر آمیز لہجے کے ساتھ بولا۔ "فکر نہ کرو۔ اب مل ہی گئے ہو تو انجام تک پہنچائے بغیر تم کو ٹھکانے نہیں لگاؤں گا۔"

"میری طرف سے یہ صرف وارننگ تھی۔ میں دیکھ چکا ہوں کہ تصویر کو تم نے کس بزدلانہ انداز میں قتل کیا تھا۔ میرے لیے تم کوئی بے ہوش کرنے والی سوئی بھی برآمد کر سکتے ہو لیکن یہ یاد رکھنا کہ میرے تینوں محافظ میرے دشمن کی کھال کھینچ لینے کے عادی ہو چکے ہیں۔ چٹکی بجاتے تمہاری کوئی ایسی رگ دبائیں گے کہ تمہیں گھنٹوں ہوش نہ آ سکے گا اور طیارہ لینڈ کرنے کے بعد وہ خود کو تمہارا شناسا ظاہر کر کے تمہیں جیسے تیسے گھر لے جائیں گے۔"

"لیکن تم یہ سب مجھے کیوں بتا رہے ہو؟"

"محض احتیاطاً۔" میں نے پُراعتماد لہجے میں کہا۔ "میں نہیں چاہتا کہ تم بے خبری میں میرے کسی معمولی سے کارندے کے ہاتھوں چوہے کی طرح مارے جاؤ۔ میں تم سے شایانِ شان سلوک کرنا چاہتا ہوں۔"

"آخر تم ہماری راہ میں کیوں مزاحم ہو رہے ہو؟" وہ یکلخت سنجیدہ ہو گیا۔

"مجبوری ہے۔" میں نے بے پروائی سے شانے اچکا کر کہا۔ "کبھی نہ کبھی تو آنکھ کھلنا ہی تھی۔ میری دانست میں تم دولت کی ہوس میں پورے معاشرے کو برباد کرنے پر تل گئے ہو۔"

"معاشرہ!" وہ مضحکہ اڑانے والے انداز میں بولا۔ "تم کس معاشرے کی بات کر رہے ہو؟ یہاں تو ہر طرف جنگل کا قانون رائج ہے۔ زبردست چھائے ہوئے ہیں۔ زیردست کچلے جا رہے ہیں۔ ہر ایک خود غرضی میں مبتلا ہے۔ تم کس کس سے جنگ کرو گے؟ پھر یہ کیوں بھول رہے ہو کہ اسی جنگل کے قانون سے برسوں فائدہ اٹھانے کے بعد تم اس قابل ہوئے ہو کہ آج میرے سامنے ہرزہ سرائی کر رہے ہو۔ میں تمہیں بروقت مدد نہ دیتا تو آج تم کسی سڑے ہوئے جیل خانے میں جیب تراشی کے جرم میں سزا بھگت رہے ہوتے۔"

"وہ قید میرے لیے راحت ہوتی۔ سزا تو اب جو اب بھگت رہا ہوں۔"

"جزا اور سزا کے پیمانے انسان کے اپنے مقرر کیے ہوئے ہیں۔ بات صرف اتنی سی ہے کہ جب تم تھکے اور بھوکے تھے

تمھیں ہر قیمت پر پیسے کی تلاش تھی جو اس دور میں کامیابی کی کنجی ہے۔" وہ تلخ لہجے میں کہہ رہا تھا۔ "پیسے سے رشتے سمیت اس دنیا کی ہر چیز خریدی جا سکتی ہے پھر جب تم نے اس کھیل میں اپنی حیثیت بنالی تو حلق تک پیٹ بھر چکنے کے بعد تمھیں وعظ سوجھ رہا ہے۔"

"وعظ نہیں مجھ کو جو رہا ہے کھلے کھلے حقائق ہیں اگر میں پہلے انھیں نظر انداز کرتا رہا تو یہ میری بے بسی تھی اور اگر اب محسوس کرنے لگا ہوں تو اس میں میرے لیے کوئی اعتراز نہیں ہے۔ تم پیشہ ور مجرم اور بدمعاش تھے جو آج بھی ہو۔"

"تو تم مجھے اور میری تنظیم کو ختم کرنا چاہتے ہو؟" اس نے اپنی آنکھیں سکوڑ کر مجھے گھورتے ہوئے تلخ لہجے میں سوال کیا۔

"کوشش تو یہی ہے۔" میں نے بلا تامل جواب دیا جسے سن کر اس کی پیشانی شکن آلود ہو گئی۔

"تمھاری کوشش تو رہی ایک طرف لیکن دیکھنا یہ ہوگا کہ اب تم اور رطبا سے میں موجود تمھارے ساتھی کیسے بچ سکیں گے۔ ہو سکتا ہے کہ آج یہ قصہ ہمیشہ کے لیے نمٹ جائے۔"

"اندازہ میرا بھی یہی ہے۔" میں نے معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "اگر وقت نے ہمیں ایک ہی پروانے پر یوں اکٹھا کر دیا ہے تو کوئی نہ کوئی جوکر رہ ہی رہے گا۔"

ہم دونوں کی وہ تمام گفتگو دبی سرگوشیانہ آوازوں میں ہو رہی تھی۔ میں بظاہر اس کے ساتھ بے پروایانہ انداز میں بیٹھا ہوا تھا لیکن اسے محسوس کرنے کا موقع دیے بغیر اس کی ہر حرکت پر نگاہ رکھے ہوئے تھا۔ اس سے تو میں نے کہہ ڈالا تھا کہ جہاز پر میرے ساتھ میرے کچھ محافظ بھی سفر کر رہے تھے۔ اس کا مقصد اسے کسی جارحانہ اقدام سے باز رکھنا تھا لیکن یہ میں ہی جانتا تھا کہ اگر لمحہ کاری گزر گیا تو میں اپنی تمام تر زبانی دلیری کے باوجود اس کے ہاتھوں بے بس ہو کر رہ جاؤں گا۔

"سماجی انصاف اور معاشرے کی فلاح کے نعرے سیاسی شعبدوں کو زیب دیتے ہیں۔" وہ ویسے ہی ناصحانہ لہجے میں کہہ رہا تھا "اور ان کا مقصد صرف تجوریوں کو اپنی طرف متوجہ کرنا ہوتا ہے۔ تمھاری زبان سے یہ باتیں مضحکہ خیز معلوم ہوتی ہیں۔ میرا اندازہ ہے لوٹے بانجیا زدہ نے کی تہ میں کوئی اور بات کار فرما ہے جو میں جاننا چاہتا ہوں۔ اگر تمھارے کچھ بڑھتے ہوئے مالی مطالبات ہیں تو میں ان پر بھی غور کر سکتا ہوں۔ تمھاری تربیت پر بہت وقت صرف ہوا ہے تمھیں راستے سے ہٹانے کا فیصلہ کرتے ہوئے مجھے خاصا افسوس ہوگا۔"

"گویا کہ یہ فیصلہ تم کر چکے ہو۔"

"ابھی نہیں۔" اس نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔ "اگر یہ ملاقات نہ ہوتی تو شاید حتمی فیصلہ کر چکا ہوتا۔ اب مل گئے ہو تو تمھیں مصالحت کا ایک فراخدلانہ موقع فراہم کرنا چاہتا ہوں۔"

"تاکہ بعد میں موقع پا کر میرا صفایا کر سکو۔"

"وہم اور غلط فہمی کا میرے پاس کوئی علاج نہیں ہے۔ تم بھی کوئی شیر خوار بچے نہیں ہو کہ محتاط نہ رہو گے۔" وہ بُرا سا منہ بنا کر بولا۔

"میری بدعملی کی انتہا ہیروئن سے تباہ کن اثرات دیکھنے کے بعد ہوئی تھی لیکن اب تمھارا دامن فضو کے خون سے آلودہ ہے۔ اس کی ماں لاپتا ہے۔ تمھیں معلوم ہوگا کہ وہ ضعیف عورت میری بھی ماں ہے۔ اسے میرے حوالے کر دو پھر میں دیکھوں گا کہ کون سا اقدام بہتر ہوگا۔ رہا پیسہ تو تم جانتے ہو کہ میرے پاس اس کی کمی نہیں ہے۔"

"پھر طفیل سے تمیں لاکھ طلب کرنے کی کیا ضرورت پیش آگئی تھی؟"

"اس طرح میں اسے اور تم کو اپنی بالادستی کا احساس دلانا چاہتا تھا۔"

"اور تم نے دیکھ لیا کہ میں ان حربوں سے مرعوب نہیں ہو سکتا۔"

"تم اصل موضوع سے ہٹ رہے ہو۔ میں بڑھیا ماں کی بازیابی کی بات کر رہا تھا۔"

"مجھے شروع سے معلوم تھا کہ تم فضو کے سوتیلے بھائی ہو۔" وہ سگریٹ کا کش لیتے ہوئے بولا۔ "اور ماضی میں تمھارے درمیان جو تلخیاں تھیں ان کا راز دار بھی ہوں۔ میرے لیے تمھارا یہ مطالبہ ناقابل فہم ہے۔"

"تمھارے لیے وہ عورت ناکارہ ہے۔ اگر وہ زندہ ہے تو اسے میرے حوالے کر دو۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "میں تمھاری فطرت کو خوب سمجھ چکا ہوں۔ تمھیں کسی کار آمد ذریعے کی افادیت میں بھی کمی محسوس ہوتی ہے تو تم اسے راستے سے ہٹا دیتے ہو۔ فضو کے بعد اس کی ماں کا تمھارے لیے کوئی مصرف نہیں تھا۔ اب امکان یہی ہے کہ تم نے سفاکانہ انداز میں اسے بھی ہلاک کر دیا ہوگا۔"

"جب اس حد تک اندازے قائم کر لیتے ہو تو مجھ سے یہ مطالبہ کرنے کا کیا مطلب ہے؟"

"ذہن کے کسی گوشے میں ذرا سی خوش فہمی باقی ہے۔ تمھاری زبان سے حقیقت سننا چاہتا ہوں۔"

"تمھارا مطالبہ میرے لیے ناقابل قبول ہے۔ اس عورت کو کسی قیمت پر تمھارے حوالے نہیں کیا جا سکتا۔"

"اس لیے کہ وہ زندہ ہی نہیں ہے۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔

"جو چاہو سمجھ لو۔" اس نے بے پروائی کے ساتھ کہا۔ "میری صحت پر کوئی فرق نہیں پڑتا۔"

"پھر ہمارے درمیان کوئی مفاہمت نہیں ہو سکتی۔" میں نے دوٹوک انداز اختیار کرتے ہوئے کہا۔ "اب ہمارے درمیان مستقبل ہی کوئی فیصلہ صادر کرے گا۔"

"کراچی میں تمہارا کہاں قیام ہوگا؟" اس نے سرسری لہجے میں سوال کیا۔

میرے ہونٹوں پر زہریلی مسکراہٹ تیر گئی۔ "تمہیں ضرور بتاؤں گا۔ ہر لمحے مجھے اب قریب دو چار ہی میں پاؤ گے۔ میں نظر نہ بھی آیا تو میری موجودگی کی علامات ملتی رہیں گی۔"

وہ ہنس پڑا اور اس کے چہرے پر مجھے دہشت کی سی لہر نظر آئی۔ "یہ محافظوں کے ساتھ سفر کرنے کے باوجود اس قدر خائف ہو۔ میں تم سے مذاکرات کا ایک فیصلہ کن راؤنڈ کرنا چاہتا تھا۔"

"اپنا پتا اور وقت بتا دو، میں خود رجوع کر لوں گا۔" میں نے خشک لہجے میں کہا۔

"تمہارے ساتھ سامان تو نہیں ہے؟" باتوں کی روانی میں وہ اچانک ہی سوال کر بیٹھا۔

"کافی سامان ہے۔" میں نے بے ساختہ جھوٹ بولتے ہوئے کہا۔ "مجھے اس کے لیے فاضل کرایہ بھی ادا کرنا پڑا ہے۔ اس بات سے تمہارا کیا تعلق نکل آیا؟"

میں نے دیکھا کہ میرے جواب پر اس کے چہرے پر اطمینان کی لہر پھیل گئی۔ "ایسے ہی پوچھ لیا تھا۔ میرے ساتھ بھی سامان ہے۔ جہاز سے اترنے کے بعد لاؤنج میں بھی ہماری گفتگو جاری رہ سکے گی۔"

"اب اس کی ضرورت ہی نہیں رہی۔ تم میری اکلوتی شرط کو مسترد کر چکے ہو۔"

"احمقانہ بات ہے۔" وہ فضا میں ہاتھ لہراتے ہوئے برا سا منہ بنا کر بولا۔ "میں برابری کے اصول کا قائل ہوں۔ پیشگی شرائط کو تسلیم کرنا میرے لیے ناممکن ہوگا۔ ہاں، گفتگو کے دوران میں اس پر بھی غور کیا جا سکتا ہے۔"

میرے لیے یہ سمجھنا دشوار نہیں تھا کہ وہ کہاں جھوٹ بول رہا تھا۔ مذاکرات اور گفتگو کے حیلے تراش کر وہ مجھے الجھانا چاہ رہا تھا تاکہ کراچی میں اترنے کے بعد موقع پا کر مجھ پر کوئی کاری وار کر سکے لیکن میں نے بھی کچی گولیاں نہیں کھیلی تھیں۔ میرے ذہن میں اپنے بچاؤ کی واضح حکمت عملی جنم لے چکی تھی جس کی کامیابی کا تمام تر دارومدار پہل پر تھا۔

"میں تم پر ایک بات واضح کر دینا چاہتا ہوں کہ تم سے تصادم مول لینے کا فیصلہ میں نے بہت سوچ سمجھ کر کیا تھا اور میری بیشتر معلومات کا نچوڑ تحریری صورت میں محفوظ ہے۔ اگر میرے ساتھ غیر معمولی حالات پیش آ گئے تو وہ تحریری معلومات بلا تاخیر متعلقہ حکام تک پہنچا دی جائیں گی۔ میرے بارے میں کوئی فیصلہ کرنا تمہارے لیے اتنا آسان نہیں ہوگا۔"

"میں یہ سب سمجھتا ہوں۔" وہ بے اعتباری کے ساتھ بولا۔ "اپنی چمڑی محفوظ رکھنے کے لیے تمہیں ایسی کہانیاں تراشنے کا پورا حق ہے لیکن میرے لیے ان پر اعتبار کرنا کوئی ضروری نہیں ہے۔" مختصر لمحے کے لیے خاموش ہو کر اس نے میری طرف دیکھا پھر بولا۔ "تم جانتے ہی کیا ہو جو کسی کو کچھ بتا سکو گے؟ جو مہرے تمہاری نگاہوں میں آ گئے تھے وہ پہلے ہی بساط سے ہٹ چکے ہیں۔"

"کن مہروں کی بات کر رہے ہو؟"

"جتنے بھی نام تمہیں معلوم ہو پائے۔" وہ لہجے میں تمسخر لیے بولا۔ "سکندر، قاسم، تصویر، طفیل، اس کے حواری۔ چاہو تو ڈیوڈ اور کار ڈیلر کے نام بھی اس فہرست میں شامل کر لو۔"

"لیکن تم اسے تو بھی لائبہ، رخشی، جہانگیر، لائبہ ٹیڈز کالج اور جیوا ہاؤز کو بھول رہے ہو۔" میں نے تمسخر بھرے لہجے میں اسے یاد دلایا۔

"جیوا ہاؤز آگ لگنے کے بعد ایک بھولی بسری کہانی بن گیا ہے۔ میرے بارے میں تم جو کچھ جانتے ہو وہ بہت ناکافی ہے۔ رخشی اور جہانگیر کے ہونے یا نہ ہونے سے کوئی خاص فرق نہیں پڑے گا۔ رہا لائبہ ٹیڈز کالج تو وہ حکام کے لیے غیر معمولی ثابت ہوگا لیکن یہ سمجھ میں نہیں آ سکا کہ تم لائبہ کا نام تم کہاں سے کھود لائے؟"

"میرے پاس کچھ اور بھی پردہ نشینوں کے نام ہیں۔" میں نے معنی خیز لہجے میں کہا اور اس بار وہ بے ساختہ چونک پڑا۔

"کس کی بات کر رہے ہو؟"

"سب کچھ بتا دیا تو میرے پاس کیا رہ جائے گا۔" میں نے اس کے تجسس سے لطف اندوز ہوتے ہوئے کہا۔ "تم اپنے مہروں کی بات کرتے ہوئے یہ بھول جاتے ہو کہ تمہارے بڑوں کے سامنے تمہاری کیا حیثیت ہے۔"

"شاید تصویر کی ہلاکت نے تمہارے ذہن پر کچھ برے اثرات مرتب کیے ہیں۔ سنبھلو گے تو قاعدے کی باتیں کرنے لگو گے۔" اس نے ایک ہلکا سا قہقہہ مار کر دانستہ میری بات اڑاتے ہوئے کہا۔

اسی لمحے وہ خاتون آموجود ہوئی جسے اٹھا کر اسے لو نے
… لیے جگہ بنائی تھی۔ میں نے نشست چھوڑ دی۔ اسے لو
… کے ساتھ ہی سیٹ چھوڑ کر باہر راہداری میں آگیا۔
دروازے کے پاس کریو سیٹ کے قریب وہ ٹھیر گیا۔ … نے اندازہ لگایا تھا کہ میری گفتگو نے اسے کچھ مضطرب کر دیا تھا۔

"اب کیا چاہتے ہو؟" اسے خاموش پا کر میں نے ٹوکا۔ ابھی کوئی ہماری طرف متوجہ نہیں تھا۔ اس کا داہنا ہاتھ جیب میں تھا لہٰذا میں اس سے ذرا دور ہی کھڑا ہوا تھا۔

"جہانگیر کی وساطت سے تمہیں میرا پیغام ملے گا!" اس نے … کے ساتھ کہا۔ "لیکن تب مجھے بھاڑ پسند نہیں کرنا اور اب ہے … تم تنہا ہی ملنے کے لیے آؤ گے۔"

وہ بہت مکار تھا۔ ایک تیر سے دو شکار کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔ میں نے فوراً ہی اس کی غلط فہمی رفع کر دی۔ "جہانگیر کا ہم ہو تو تم جب تم نہانے کے چکر میں ہیں اس کی دوستی سے بھی ہاتھ دھو بیٹھا ہوں۔ خیر میں وہ میرا متلاشی ضرور ہے لیکن میرے ٹھکانوں سے قطعی بے خبر ہے۔ اسے بھنک بھی مل گئی تو مجھ پر چڑھ دوڑے گا۔"

"پھر رابطے کی کیا صورت ہوگی؟" اس نے براہ راست میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"سب کچھ تم پر منحصر ہے۔" میں نے شانے اچکا کر کہا۔ "ابھی تو مجھے تمہارا اصل نام بھی معلوم نہیں ہو سکا۔"

"نام میں کیا رکھا ہے۔ چاہو تو لو قیری ہی سمجھتے رہو۔ آخر کبھی تم سے کسی دن تمہارا احسان رہا ہوں۔"

اچانک طیارے کے سپیکر سسٹم پر ایک نسوانی آواز گونجنے لگی۔ طیارہ اس وقت ایک ایئرپاکٹ سے گزر رہا تھا۔ مسافروں سے درخواست کی جا رہی تھی کہ وہ اپنی اپنی نشستیں سنبھال کر تا اطلاع ثانی حفاظتی بیلٹ باندھے رہیں۔

وہ آگے بڑھا۔ اس کا داہنا ہاتھ جیب سے برآمد ہو چکا تھا … کے ساتھ وہ پلٹ گیا۔ اس کی آنکھوں میں ایک لمحے کے لیے غصے اور جھلاہٹ کے آثار نمودار ہوئے پھر وہ مسکرا دیا۔

"لاؤنج میں بات ہوگی۔" اس نے اپنی نشست کی طرف بڑھتے ہوئے کہا اور راستہ صاف ہونے پر میں اپنی نشست کی طرف بڑھ گیا۔

لمبے لڑکے کے ساتھ گفتگو میں نے چند ہی منٹ گزارے تھے لیکن وہ عرصہ میرے لیے بے انتہا صبر آزما اور اعصاب شکن ثابت ہوا تھا۔ اس سے گفتگو کے دوران میرے لیے ہر لمحہ … میں گزرا تھا۔ وہ ان لوگوں میں سے تھا جن کے لیے ذاتی مفاد ہر چیز پر مقدم ہوتا ہے۔ اپنی ذات اور اپنے غیر قانونی کاروبار کو ہر قسم کے شبہات سے بالاتر رکھنے کے لیے وہ نہایت سنگدلی اور سفاکی کے ساتھ انسانی لہو سے ہولی کھیلنے کا عادی تھا جب کہ میری ذات اس کے لیے کافی عرصے سے نقصانات کا سبب بن رہی تھی اور وہ مجھے مالی نقصان پہنچانے کے سوا کوئی قابل ذکر کامیابی حاصل نہیں کر سکا تھا۔ ان حالات میں اس سے کچھ بعید نہیں تھا کہ وہ کس وقت کیا حربہ آزما بیٹھے۔

اس سے گفتگو میں اس کے بارے میں میری معلومات میں اضافہ نہیں ہو سکا تھا لیکن اس نے ڈیوڈ کے ساتھ کارو ملیو کا نام جس انداز میں لیا تھا اس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ اولڈ ڈارلنگ کا اصل نام تھا جو دھوکے میں میرے ہاتھوں مارا گیا تھا۔ دوسری طرف وہ میری زبان سے جیں لانیڈ کا نام سن کر چونکا تھا لیکن میں اس موضوع پر زیادہ انتہرائی نہ کر سکا تھا۔ اس ضمن میں جب میں نے کچھ پردہ نشینوں کا حوالہ دیا تو وہ اپنے تجسس پر قابو نہ رکھ سکا تھا۔ یہ سب کڑیاں ایک ہی سمت میں اشارہ کر رہی تھیں کہ تنظیم لمبے لڑکے کی ذات پر ختم نہیں ہو جاتی تھی بلکہ وہ شاید حقیقی تنظیم کا پہلا مہرہ تھا۔

اس نے جس انداز میں مجھ سے میرے اسباب کے بارے میں سوال کیا تھا اس سے میں لمبے لڑکے کی نیت بھانپ چکا تھا۔ اگر میرے پاس سامان ہوتا تو طیارہ چھوڑنے کے بعد مجھے سامان کے انتظار میں رکنا پڑتا۔ اس دوران میں وہ مجھے گھیرنے کا کوئی منصوبہ بنا سکتا تھا۔ یا امکان یہی تھا کہ کراچی ایئرپورٹ پر اس کا کوئی گروہ موجود ہوتا اور وہ وقت سے پہلے مجھے ٹھکانے لگا دیتا۔

جہاز بدستور ایئرپاکٹ میں سے گزر رہا تھا اور ہلکے جھٹکے لگ رہے تھے۔ اس دوران ایئرہوسٹس دو بار میری طرف سے گزری تھی تاکہ یہ دیکھ سکے کہ ہدایت کے مطابق تمام مسافروں نے حفاظتی بند باندھ لیے ہیں لیکن دونوں بار میں اسے دھوکہ دینے میں کامیاب ہو گیا۔ میں نے نشست سے منسلک بیلٹ کے دونوں سِرے ایک دوسرے سے ملا کر یوں ہاتھوں کے نیچے چھپا لیے تھے کہ بادی النظر میں وہ ایک دوسرے سے جڑے ہوئے نظر آ رہے تھے لیکن حقیقتاً میں بیلٹ کی گرفت سے پوری طرح آزاد تھا۔

اسی کے ساتھ میں بار بار جھک کر پوری ہوشیاری سے عقبی حصے کا جائزہ بھی لیتا جا رہا تھا۔ لمبے لڑکے سے کچھ بعید نہیں تھا کہ وہ جہاز کی لینڈنگ کا انتظار کیے بغیر دوران پرواز ہی میرا کام تمام کر ڈالنے پر تل جائے۔ جہاز ایئرپاکٹ سے گزر رہا تھا۔ تمام مسافر اپنی نشستوں پر حفاظتی بند باندھے بیٹھے ہوئے تھے۔ ایسے

میں اسے تو آگر ٹوائلٹ وغیرہ کی شدید ضرورت کا اظہار کر کے سیٹ
چھوڑ دیتا تو پرواز کے حفاظتی ضابطوں کے مطابق اسے روک دینے
کا پورا اختیار ہونے کے باوجود جہاز کے عملے کا کوئی فرد اخلاقاً اسے
سختی سے روکنے کی کوشش نہ کرتا اور وہ پیچھے سے آ کر میرے قریب
سے گزرتے ہوئے میرے بازو میں کوئی زہریلی سوئی وغیرہ گھونپتا
ہوا آگے نکل جاتا تو بیلٹ باندھ لینے کی صورت میں شاید مجھے
اپنی نشست سے اٹھنے کا موقع بھی نہ ملتا اسی لیے میں پوری
طرح چوکنا اور آزاد بیٹھا ہوا تھا۔

لیکن اس کے ساتھ میرا ذہن بھی کام کرنے میں مصروف تھا۔
اس سے دو بدو ملاقات کے باوجود میں اس کا نام معلوم نہیں کر
سکا تھا اور اس عہد میں ہوائی اڈوں اور ان سے سفر کرنے والے فضائی
مسافروں کی تعداد اتنی بڑھ گئی تھی کہ محض پرواز نمبر کے حوالے سے کسی
مخصوص مسافر کا نام معلوم کرنا تقریباً ناممکن ہو کر رہ گیا تھا۔ حادثوں
کی صورت میں بھی مختلف مقامات سے سوار ہونے والے مسافروں کے
فلائٹ کوپن کے اندراجات کے ذریعے نام جمع کرنے میں خاصا وقت
لگ جاتا تھا پھر یوں بھی ہوتا تھا کہ زید کے نام پر بنے ہوئے ٹکٹ
پر سفر کرنے والا عمر ثابت ہوتا تھا اور یہ خرابی اندرون ملک پروازوں
میں زیادہ عام تھی۔

لیکن پھر بھی میرے ذہن میں امید کی ایک کرن روشن
تھی۔ میں اس کے کوٹ کی اوپری جیب میں ٹکٹ کی جھلک
دیکھ چکا تھا۔ وہ ایک تجربہ کار فضائی مسافر تھا۔ مجھے یقین تھا کہ
اس نے کسی دوسرے کے نام پر بنے ہوئے ٹکٹ پر سفر نہیں کیا
ہو گا کیونکہ اس طرح کسی حادثے کے بعد انشورنس کلیم میں شدید
دشواریاں پیدا ہو جاتی تھیں۔

میرے پاس ایک مختصر سے بریف کیس کے علاوہ کوئی
سامان نہیں تھا لہٰذا میں فیصلہ کر چکا تھا کہ طیارے سے اترتے
وقت میں کسی نہ کسی طرح اس کے قریب رہوں گا اور اس
کی جیب سے ٹکٹ اڑانے کی کوشش کروں گا تاکہ کم از کم اس کے
اصل نام سے باخبر ہو سکوں۔

طیارہ ڈیو ہیکل تھا لہٰذا جھٹکوں کا احساس بہت شدید نہیں
تھا۔ سیٹ بیلٹ باندھنے کی ہدایات روشن ہی تھیں کہ نو سموکنگ
کے لیے ممانعت کے اشکال بھی روشن ہو گئے جس کا مطلب تھا
کہ منزل قریب آ چکی تھی۔

میرے اعصاب پر چھایا ہوا تناؤ کچھ اور بڑھ گیا۔

ڈیو ہیکل طیارے نے لینڈنگ سے قبل شہر کا ایک طویل
چکر کاٹتے ہوئے بتدریج بلندی کم کی۔ گو میری نشست کھڑکی سے
متصل نہیں تھی لیکن طیارے کے بدلتے ہوئے زاویوں کے باعث
سورج کی شفاف روشنی میں دمکتے ہوئے شہر کے آثار مجھے بھی نظر
آ رہے تھے اور یہ سب اتنا دلفریب تھا کہ فضا سے میرے لیے
اپنے شہر کو شناخت کرنا مشکل ہو گیا۔

وہ میرا پہلا فضائی سفر نہیں تھا۔ کراچی سے میں نے بارہا
جہازوں میں سفر کیا تھا جب تک عظیم جیٹ فروشی پیدا افضا
کرتی رہی تھیں، اپنے کاموں کے لیے ٹرینوں کے چلنے سے
زیادہ سہولت حاصل نہیں تھی لیکن جب بیرون کا لین دین شروع
ہوا تو اس بلند پرواز اور گراں قیمت جنس کے عوض مجھے دوسرے
ساتھیوں سمیت طیاروں پر سفر کی اجازت مل گئی۔ اس دوران بارہا
بیرون ملک بھی جانا ہوا لیکن فضا سے میں نے کبھی اپنے شہر کو
یوں شناخت کرنے کی کوشش نہیں کی تھی جس طرح اس بار کر
رہا تھا۔

بل کھاتی ہوئی اور سیدھی سیاہ لکیروں کی طرح چمکتی ہوئی سڑکیں
اور باوجود غیر آباد صنعتی و رہائشی علاقوں کا فضائی منظر دیکھ کر مجھے
ان لوگوں پر غصہ آنے لگا جو کہتے ہیں کہ اس شہر خرابات کو کسی
مناسب منصوبہ بندی کے بغیر مسلسل بڑھایا اور آباد کیا جا رہا ہے۔
اوپر سے پورا شہر مربعوں، مثلثوں، مستطیلوں اور تکونوں کا ایک
حسین مجموعہ نظر آ رہا تھا۔

لیکن جیسے جیسے طیارہ نیچے آتا گیا، ان ریاضی اشکال کا فسوں
تباہ ہوتا چلا گیا! ہر ہزار پانچ سو فٹ پر میرے غصے کی شدت
میں کمی آتی چلی گئی اور جب میں نے طیارے کے ایپرن تک
آ جانے کے بعد کھڑکی سے کچھ دور مردہ خور گدھوں اور چیلوں
کے ایک غول کو کسی مردار یا کوڑے کے ڈھیر پر حملہ آور دیکھا تو
واقعی منصوبہ سازوں پر دماغ کھول رہا تھا۔

شاید وہ سب ہی اونچی اڑان والے لوگ تھے اپنے
منصوبوں کو زمین پر اتر کر دیکھنے کے عادی نہیں تھے بس اونچی
فضاؤں میں اڑ کر طائرانہ نگاہوں سے دل خوش کر لیتے تھے کہ جو
انھوں نے طے کر دیا وہی اس شہر کو نگار وطن بنانے کے لیے
بہترین اور موزوں ترین ہے جس سے بہتر کی تخلیق انسانی بساط سے
شاید باہر ہے۔

کاش انھیں جہازوں کی دم سے باندھ کر روم، ایمسٹرڈم
فرینکفرٹ، لندن حتی کہ استنبول پر اڑانا ممکن ہوتا اور وہ دیکھ لیتے
کہ شہر کیسے بسائے اور بڑھائے جاتے ہیں جب کہ یہاں جو بھی اٹھتا ہے
بس اسے میوہ کی طرح کہیں اجاڑا اور بکھرا نہیں جاتا اس کی طرح سنوارا
جاتا ہے۔

جہاز کے پہیے رن وے سے لگنے کا ایک ہلکا سا احساس

پھر طیارہ کسی دم توڑتے ہوئے غضبناک درندے کی طرح پھڑپھڑاتا ہوا زمین پر دوڑنے لگا اور میرے ذہن سے سارے منصوبے یک بیک رخصت ہوگئے۔

میں نے مڑ کر راہداری میں دیکھا تو وہ ویران پڑی ہوئی تھی۔ لے ٹو میری توقع سے کہیں زیادہ کند ذہن ثابت ہوا تھا۔

طیارے کی رفتار میں لمحہ بہ لمحہ رونما ہونے والی کمی کا دباؤ پیٹ پر محسوس ہو رہا تھا۔ مجھے خیال آیا کہ اگر طیارے اترتے ہوئے اس کے پہیے یا لینڈنگ گیئر خود کا بوجھ سنبھالنے سے انکار کر دیتے تو کیا ہوتا۔

وہی ہوتا جو کراچی جیسے شہر نگاراں میں ہو رہا ہے۔ منصوبہ ساز کسی گوشے سے پھر ابھر آئے۔

منصوبے بناتے ہیں بالکل کسی مکمل پروڈکشن والے طیارے کی طرح جو جب فضا میں پرواز کر رہا ہو تو ہر طرف سے گول مول، ہموار اور چکنا ہو تاکہ ہوا اس کی اڑان اور بلندی میں کم سے کم مزاحم ہو۔ ان کی منصوبہ سازی کا طیارہ اڑتا ہے اور اڑتا ہی رہتا ہے لیکن جب منصوبے کی پرواز مکمل ہوتی ہے اور لینڈنگ کا وقت آتا ہے تو گیئر کھلنے سے انکار کر دیتے ہیں۔ منصوبہ پیندے کے بل گھسٹنے لگتا ہے، چنگاریاں اڑتی ہیں، آہ و فغاں مچتی ہے، اخبارات کے واسطے چھپتے ہیں، متاثرین کے وفود اعلیٰ حکام سے ملتے ہیں پھر ایک دوسرا منصوبہ وجود میں آ جاتا ہے اور یہ منصوبہ پہلے والے اصل منصوبے سے بڑا اور قیمتی ہوتا ہے کیونکہ دنیا دن بدن ڈالر کا شکار ہے، ہر چیز کی لاگت بڑھ رہی ہے۔ قرار بس کمیشن ہی کو ہے جو شروع سے وہی دو ڈھائی فیصد چلا آ رہا ہے مگر منصوبے پھر بھی بن رہے ہیں اور یکے بعد دیگرے کریش لینڈنگ کرتے جا رہے ہیں۔

طیارے کی رفتار دم توڑ گئی۔ ائیر پورٹ کی عمارات نظر آنے لگیں۔ طیارہ رن وے پر کسی کاہل الوجود ملازم کی طرح رینگتا ہوا ٹرمنل ایریا کی طرف بڑھنے لگا۔ مسافروں میں ہلچل سی پیدا ہو گئی تھی۔ سیٹ بیلٹ باندھنے کی ہدایت بدستور روشن تھی لیکن فضا ابھی بند کھلنے کی کھٹا کھٹ سے گونجنے لگی مگر جس نے بند نہ باندھا ہو وہ کیا کھولتا۔ میں اپنا بریف کیس نکال کر راہداری میں نکل آیا تاکہ لے ٹو کے نمودار ہوتے ہی دروازے کے قریب اس کے ساتھ ہولوں۔

کراچی میں دوپہر ڈھل رہا تھا۔ شدید دھوپ کا موسم لیکن پھر بھی اندازہ یہ بات تھی کہ ہر شہر سے آنے والی پروازیں بھری ہوئی ہوتی ہیں۔ اس میں درجہ اول کا کوئی کلاس کا استثنیٰ تھا۔ درجہ اول درجے کا نشست والے مسافروں کا تھا۔ طیارہ رکنے سے پہلے ہی فرسٹ کلاس کے دروازے کے سامنے بھیڑ جمع ہو چکی تھی۔

سیڑھی لگنے کے بعد دروازہ اوپر اٹھا دیا گیا تو مسافر یکے بعد دیگرے آگے بڑھنے لگے لیکن میں اپنی جگہ کھڑا رہا۔ چند ثانیوں بعد لے ٹو نظر آیا تو میں نے اپنی جگہ چھوڑ دی۔ وہ بھی میری طرف سے غافل نہیں تھا۔ میری اور اس کی نگاہیں چار ہوئیں اور اس کے پتلے پتلے ہونٹوں پر استہزائیہ مسکراہٹ ابھر آئی۔

"شاید میرا ہی انتظار کر رہے تھے تم؟" اس نے چبھتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔ کئی مسافروں نے یوں چونک کر گردنیں گھما کر اسے دیکھا جیسے جہاز سے اترتے ہوئے اونچی آواز میں بولنا ممنوع رہا ہو۔

"کیوں نہ کرتا۔ مدت کے بعد ملے ہو۔ تمہاری تو زیارت بھی مشکل ہی سے ہوتی ہے۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔

آگے بڑھتے ہوئے اس نے اپنے آگے جگہ پیدا کرتے ہوئے مجھے اپنے گوشے سے پیش قدمی کی پیشکش کی تھی لیکن میری الجھن ایک عجلت پسند خاتون نے دور کر دی۔ وہ دونوں ہاتھوں میں سامان اٹھائے خالی جگہ میں گھس گئی اور میں اطمینان سے لے ٹو کے پیچھے ہولیا۔

آخری چند سیڑھیاں باقی رہ گئی تھیں اور مجھے اپنے ہاتھ کی صفائی دکھانے کا موقع نہیں مل سکا تھا۔ راستہ صاف دیکھ کر میں نے اچانک ہی کچھ کر گزرنے کا فیصلہ کر لیا۔

لے ٹو کے آگے سیڑھیاں خالی تھیں لیکن وہ آہستہ آہستہ ہی اتر رہا تھا۔ مجھے گمان ہوا کہ شاید تصویر کے قتل کے بعد فرار ہوتے ہوئے وہ سلطان شاہ کی کسی گولی سے زخمی ہو گیا تھا جب ہی سیڑھیاں اترنے میں احتیاط سے کام لے رہا تھا۔

اچانک میری داہنی ٹانگ حرکت میں آئی۔ لے ٹو کے حلق سے ایک بے ساختہ سی آواز نکلی۔ اس کے ایک ہاتھ میں بریف کیس تھا۔ اس نے دوسرے ہاتھ سے ریلنگ پکڑنا چاہی لیکن کامیاب نہ ہو سکا اور اوندھے منہ نیچے جا پڑا۔

اس کے گر جانے کے بعد میں نے اسے سنبھالنے کی اداکاری کرتے ہوئے اس کے ہاتھ سے چھوٹا ہوا بریف کیس پکڑ لیا۔ وہ سر کے بل نیچے پہنچا تھا۔ گراؤنڈ پر کھڑا ہوا ائیر لائن کا عملہ اس کے لیے کچھ بھی نہ کر سکا تھا۔

میں تیزی سے سیڑھیاں عبور کرتا ہوا نیچے اترا اور دوڑ کے پر سیڑھیوں کے قریب کھڑی ہوئی مائیکرو بس میں سوار ہو گیا۔ لے ٹو کا بریف کیس اٹھانے کے بعد مجھے اندازہ ہو گیا تھا کہ میرے ہاتھوں میں بیک وقت دو بریف کیسز کی موجودگی ہر ایک کی نگاہوں میں مجھے مشتبہ بنا دے گی لہٰذا میں نے اپنا بریف کیس

ہونے دیتا کیونکہ بعد میں اس حادثے پر غفلت اور بے پروائی کا کوئی بھی اسکینڈل بن سکتا تھا۔

میرے لیے الجھن کی بات صرف ایک ہی تھی کہ لے ٹو کا بریف کیس میری تحویل میں تھا۔ طیارے کی سیڑھیوں پر تو میں نے دوسروں کو شبہے کا موقع دیے بغیر اپنا بریف کیس چھوڑ کر لے ٹو کے بریف کیس پر قبضہ کر لیا تھا لیکن لے ٹو اب تک تو یقیناً جان ہی گیا ہوگا۔ اس کا پہلا ردعمل تو یہ ہوتا کہ وہ بریف کیس کی تبدیلی کا ذکر کیے بغیر جلد از جلد لاؤنج تک پہنچ کر مجھے پکڑنے کی کوشش کرتا لیکن میرے خیال میں اس کے زخمی ہونے کے باعث اب اس کے امکانات معدوم تھے۔ ائیر لائن کے زمینی عملے کو بھی امداد کی کوششوں سے روکنے کے لیے دوسرا ردعمل یہ ہو سکتا تھا کہ وہ خطرہ مول لے کر بالیقین دستاویزات کے حوالے سے اپنے بریف کیس کی گمشدگی کا شور مچا دیتا اور پھر سب کی توجہ لے ٹو کی پیشانی کے زخم سے ہٹ کر بریف کیس کی بازیابی پر مرکوز ہو جاتی۔

میں نے سیٹ پر بیٹھے بیٹھے لے ٹو کا ٹکٹ نکالا تاکہ کسی ہنگامے کے آغاز سے قبل کم از کم اس کے مندرجات ہی دیکھ سکوں۔ وہ ٹکٹ دو دن پہلے راجہ ظہور احمد کے نام ائیر لائن کے لاہور سیلز آفس سے جاری ہوا تھا۔ نام کے آگے ہی حوالے کے لیے ایک فون نمبر درج تھا جو یقینی طور پر لاہور ہی کا ہونا چاہیے تھا۔

مائیکرو بس لاؤنج کے رن وے کی طرف کھلنے والے دروازے پر رک گئی۔ میں نے وہ ٹکٹ جلدی سے جیب میں اڑس لیا لیکن میں یہ دیکھ چکا تھا کہ اس پر دو بیگیج ٹیگ لگے ہوئے تھے جس کا مطلب تھا کہ لے ٹو میری طرح خالی ہاتھ سفر نہیں کر رہا تھا بلکہ طیارے کے کارگو ہولڈ میں اس کا بھی سامان موجود تھا۔

لاؤنج کے دروازے پر ائیر پورٹ سیکیورٹی فورس کا ایک جوان چاق و چوبند کھڑے ہوئے تھے۔ دوسرا ائیر لائن کے زمینی عملے کا کوئی رکن تھا جو ایک ائیر پیس کان اور دہانے کے قریب لگائے کسی سے گفتگو میں مصروف تھا۔

میرے لیے وہ مرحلہ فیصلہ کن تھا جس میں لے ٹو کو کھلی زک پہنچا کر صاف نکل سکتا تھا اور اگر اس مرحلے پر دھر لیا جاتا تو لے ٹو کے ساتھ ہی قانون نافذ کرنے والے اداروں کی گرفت میں بھی آجاتا۔

نیچے اترتے ہوئے مائیکرو بس کے شیشے میں سے ایک منظر دیکھ کر میرا اوپر کا سانس اوپر اور نیچے کا نیچے رہ گیا۔ بس سے اترنے والے مسافروں کو براہ راست اندر داخلے کی اجازت دینے کے بجائے خلاف معمول باہر ہی روک لیا گیا تھا اور ٹرانسپورٹ والا غالباً اس انتظام

سیڑھیوں پر ہی چھوڑ دیا تھا کیونکہ اس میں میرے کپڑوں کے ایک جوڑے کے علاوہ ایسی کوئی چیز موجود نہیں تھی جس کی بنا پر میری شناخت ہو سکے۔

مائیکرو بس میں سوار ہوتے ہوئے میں نے یہ ضرور دیکھا تھا کہ لے ٹو کا چہرہ خون میں ڈوبا ہوا تھا۔ شاید گرتے ہوئے المونیم کی سیڑھی کا کوئی کنارا اس کی پیشانی میں گھس گیا تھا۔

مجھے خوشی یہ تھی کہ اس کارروائی کے نتیجے میں مجھے مطلوبہ کامیابی حاصل ہو چکی تھی اور لے ٹو کو سہارا دینے کی اداکاری کے دوران میں نے اس کے کوٹ کی اوپر والی جیب سے ٹکٹ نکال لیا تھا جو اس وقت میری تحویل میں تھا۔

عام حالات کی بات اور ہوتی ہے لیکن کسی حادثے کی صورت میں ائیر لائن کا ہر مسافر وی آئی پی بن جاتا ہے۔ پھر لے ٹو تو فرسٹ کلاس کا مسافر تھا۔ سیڑھیوں کے اختتام پر رن وے پر بکھرے ہوئے ائیر لائن کے عملے کو جوں ہی حادثے کے وقوع پذیر ہونے کا احساس ہوا وہاں کھلبلی سی مچ گئی۔

ہماری مائیکرو بس رینگتی ہوئی آگے بڑھ گئی اور ائیر پورٹ کے کسی حصے سے ایمبولنس کے سائرن کی آواز آنے لگی۔ شاید ان میں سے کسی نے اپنے محدود حیطۂ عمل کے تحت ہنگامی ایمبولنس طلب کر لی تھی۔

اس وقت صرف میں ہی نہیں بلکہ مائیکرو بس کا ہر مسافر لے ٹو کے بارے میں زیادہ سے زیادہ جاننے کے لیے بے چین تھا۔ لہٰذا میں بھی ندامت کے کسی احساس کے بغیر شیشوں سے طیارے کی طرف دیکھتا رہا۔

لے ٹو رن وے سے ٹکراتے ہی بوکھلاتے ہوئے انداز میں اٹھا تھا۔ اس نے پلٹ کر سیڑھیوں کی طرف دیکھا پھر غالباً مجھے وہاں موجود نہ پا کر اس نے رینگتی ہوئی مائیکرو بس کی طرف دوڑنا چاہا تھا لیکن اسی لمحے ائیر لائن کے عملے اور مسافروں نے اسے گھیر لیا اور وہ میرا پیچھا کرنے میں کامیاب نہ ہو سکا۔

راستے میں ایک ایمبولنس سائرن بجاتی ہوئی ہماری مائیکرو بس کے قریب سے گزر گئی۔ اس وقت مجھ پر ایک عجیب سی وحشت اور گھبراہٹ طاری تھی۔ میرا بس نہیں چل رہا تھا کہ میں ڈرائیور کے سر پر سوار ہو کر اسے تیز رفتاری پر مجبور کرتا تاکہ جلد از جلد ائیر پورٹ کی عمارت سے نکلنے کا موقع مل جاتا۔

میرا قیاس تھا کہ لے ٹو زخمی ہونے کے بعد مجھے گنوا کر ائیر پورٹ پر اپنا وقت برباد کرنا پسند نہیں کرے گا لیکن دوسری طرف اس کے زخم سے بہنے والی خون کی مقدار دیکھتے ہوئے ائیر لائن کا عملہ کسی بھی قیمت پر اسے طبی امداد دیے بغیر روانہ نہ

شہر کی طرف جانے والا ٹریفک رواں دواں تھا لیکن مجھے ادھر جانا ہی نہیں تھا۔ میں نے تیزی کے ساتھ کار بائیں طرف گھمائی اور ڈینشل ہائی وے پر لانڈھی کی طرف ہو لیا۔

فوراً ٹرننگ کے ساتھ میری نظریں عقب نما آئینے پر بھی مرکوز تھیں لیکن پیچھے بظاہر میدان صاف نظر آ رہا تھا۔

اچانک ریڈیو پر کسٹمز بیورو پوری قوت سے حلق کے بل چیخا اور میرے ہاتھ اسٹیئرنگ پر بہک سے گئے۔ میں نے خفت آمیز جھلاہٹ کے ساتھ ریڈیو آف کر دیا۔

فیئر ہالٹ کے بارونق اسٹاپ پر میں نے کار بائیں طرف کچے میں اتار کر ایک طرف روک دی۔ انجن بند کر کے بریف کیس سنبھالا اور چابی اگنیشن میں چھوڑ کر نیچے اتر آیا۔ دروازہ مقفل کرنے کے بعد میں نے ایک پان والے سے سگریٹ کا پیکٹ خریدا اور سکون کے ساتھ سڑک عبور کر لی۔ اس دوران میں نے اسے ٹو کے بریف کیس سے اسٹریلائن کا ٹیگ پھاڑ دیا تھا۔

چند ثانیوں بعد جب میں شہر جانے والی برننگ منی بس میں سفر کر رہا تھا تو کوئی سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ میں تھوڑی دیر پہلے کسی جہاز کے اوّل درجے کا مسافر تھا۔

منی بس میں سفر کا وہ میرا پہلا موقع تھا اور میرا خیال تھا کہ اگر اس میں صرف پروں کا اضافہ کر دیا جائے تو ڈرائیور اسی انجن کے سہارے بس کو فضا میں اڑانے کی پوری مہارت رکھتا تھا۔

بس اسٹار گیٹ کے اسٹاپ پر رکی تو وہاں مجھے کوئی غیر معمولی بات نظر نہ آئی۔ ٹریفک حسب معمول رواں تھا اچانک میری پسلیوں میں کوئی چیز چبھنے لگی۔ اس وقت میرے ذہن پر ایئرپورٹ سیکیورٹی فورس اور پولیس جیسے دشمن اپنے اسلحہ سمیت چھائے ہوئے تھے لہٰذا میرا اضطراب فطری تھا لیکن سر گھماتے ہی سارا ذہنی خلفشار کافور ہو گیا۔ میری پسلیوں میں چبھنے والی چیز کسی پستول کی نال نہیں تھی بلکہ کنڈکٹر کی کہنی کی ہڈی تھی کیوں کہ وہ بس میں مسافروں کی تعداد پوری ہونے کے باوجود مزید کو لٹکا رہا تھا۔ اور میری طرف جھک کر ان لوگوں کو راستہ دے رہا تھا جو اس کا چیلنج قبول کر کے شاید دروازے پر لٹک اور جھک چکے تھے۔

کسی سخی کے دل سے میرا کبھی واسطہ نہیں پڑا تھا لیکن اس وقت منی بس کی گنجائش دیکھ کر میرے ذہن میں سخی کے دل کا تصور ابھرا تھا جہاں ہر وقت گنجائش رہتی ہے۔

منی بس اسٹار گیٹ سے روانہ ہوئی تو اس میں صرف نشستوں کی حد تک سواریوں کی تعداد دگنی ہو چکی تھی جو بیٹھنے کی سعادت حاصل کرنے سے محروم رہ گئے تھے نشستوں کے درمیان درمیانی جگہ پر ہر جھٹکا کھاتے پشت در پشت جڑے کھڑے سزا یافتوں کی طرح کھڑے ہوئے تھے اور مزے کی بات یہ تھی کہ ان میں سے کوئی چہرہ شکن آلود نہیں تھا جیسے انھیں پولیا ہی منی بسوں میں سوار ہو کر کھڑا ہونے کے لیے پیدا کیا گیا ہو۔ بس کے چلتے ہی کنڈکٹر نیچے پائیدان پر قدم جما کر کھلے ہوئے دروازے سے باہر جھول گیا تھا۔

اگر میں اس وقت اسے ٹو کے پھندے سے بچ کر فرار نہ ہوا ہوتا تو میرے لیے اس رواں دواں عقوبت کدے میں ایک لمحہ بھی گزارنا دشوار ہوتا لیکن میں سکون سے بیٹھا سوچ رہا تھا۔ اس وقت وہ بس میرے لیے گوشۂ عافیت بنی ہوئی تھی۔

دوران پرواز اسے ٹو کو شروع سے آخر تک مجھ پر برتری بالادستی حاصل رہی تھی۔ جس کا اندازہ شاید اسے خود بھی ہو گیا تھا لیکن طیارے سے نکلتے ہی وہ بری طرح میری زد میں آ گیا تھا۔ اس کے وہم و گمان میں بھی نہ رہا ہو گا کہ میں اس طرح پلٹ کر اس پر وار کر گزروں گا۔

اس کے ساتھ پیش آنے والی متوقع صورت حال کا تصور کر کے میں دل ہی دل میں مسکرا اٹھا۔ زخم خوردہ حالت میں لاؤنج پہنچتے ہی جب اس نے باہر کا رخ کیا ہو گا تو مسافروں میں مجھے موجود نہ پا کر ہو گا تو بھنا کر رہ گیا ہو گا پھر اسٹریلائن کے ادارے نے بتایا ہو گا کہ ایک مسافر بطور ضمانت اپنا ٹکٹ اپنے بیگ سمیت ضمانت کے طور پر اس کے پاس چھوڑ کر غسل خانے گیا ہوا ہے۔ ٹکٹ سامنے آتے ہی شاید اس نے اپنا سر پیٹ لیا ہو گا کیوں کہ وہ خود اسی کا ٹکٹ تھا۔

اس انکشاف کے بعد ہی وہاں میری تلاش شروع ہوئی ہو گی لیکن میں صاف نکل بھاگا تھا۔ اور اسے ٹو معروف معنوں میں مظلوم ہونے کے باوجود ان کی تحویل میں تھا۔ جانے اس نے اپنے بریف کیس کی چوری کے بارے میں کیا کہانی تراشی تھی؟ یہ بات یقینی تھی کہ اس عجیب و غریب واقعے کے نتیجے میں اسے ٹو کی ذات تفتیش کرنے والوں کی توجہ کا مرکز بن جاتی اور وہ لا محالہ طور پر الجھنوں سے دو چار ہو جاتا۔

نرسری کے اسٹاپ پر میں نے منی بس چھوڑ دی اور وہاں سے ٹیکسی میں غزالہ کے گھر کی طرف روانہ ہو گیا۔

غزالہ اور اس کے باپ نے باہر لان پہ ہی میرا استقبال کیا تھا۔ میں غزالہ کو پچھلی رات اپنی آمد کی اطلاع دے چکا تھا۔ لہٰذا وہ دونوں لان پر کرسیاں ڈالے میری آمد کے منتظر تھے۔

"دیر کیا؟ خالی ہاتھ ہی چلے آ رہے ہو سامان کہاں ہے؟"

کرنل زوار زیدی نے میرے شانے پر بے تکلفی سے ہاتھ مارتے

نے حیرت کے ساتھ سوال کیا تھا۔

"اب تو بے سروسامانی کا ہی عالم رہے گا کچھ دنوں۔"
میں نے ہنستے ہوئے جواب دیا تھا۔ "سامان ساتھ ہوتا تو آج گھر پہنچنا دشوار ہو جاتا۔"

ان کے استفسار پر میں نے مختصر الفاظ میں اپنی کہانی دہرا دی لیکن یہ نہ بتایا کہ دوران پرواز طیارے پر قبضہ کرنے والا کون تھا بلکہ یہ کہہ دیا کہ وہ تنظیم کا ہی ایک کارندہ تھا جس کے نام سے مجھے تنظیم چھوڑنے کے بعد ہی واقفیت ہوئی تھی۔

"بڑی خطرناک بات ہے۔" نفار زیدی نے مجھے لاؤنج میں پڑی ہوئی ایک کرسی پر بٹھاتے ہوئے گمبھیر لہجے میں کہا۔ "اب تو اس آدمی تک تمہاری رسائی ہو سکے گی، نام معلوم ہو گیا ہے پھر فون نمبر بھی ہے۔"

"شاید اتنا آسان بھی نہ ہو۔" میں نے کرنل کی آنکھ بچا کر بریف کیس کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ "ان لوگوں میں رازداری کی اہمیت ہر بات سے زیادہ ہے، امکان یہی ہے کہ وہ کسی اور کے کہنے پر سفر کر رہا ہو گا۔"

"چھوڑیے ڈیڈی یہ باتیں تو ہوتی ہی رہیں گی، ذرا انھیں تنہائی سے بھی ملنے دیں۔" غزالہ نے ہنستے ہوئے دخل اندازی کی اور ہم تینوں نے ہی بیک وقت کرسیاں چھوڑ دیں۔

"ارے ہاں! وہ نوکر کہاں ہے تمہارا؟" کرنل کو اٹھتے اٹھتے اچانک سلطان شاہ کا خیال آ گیا۔

اس بار میں اس کے سوال کا برا ماننے کے بجائے انجان بن گیا۔ "کون نوکر؟ کس کی بات کر رہے ہیں آپ؟"

"ارے وہی... کیا نام ہے اس کا؟... ہاں سلطان شاہ۔" وہ ذہن پر زور دیتے ہوئے بولا۔

"اس نے میری ملازمت ترک کر دی ہے اور اپنی جاگیر چلا گیا ہے۔" میں نے گہری سنجیدگی کے ساتھ کہا۔

"جاگیر؟" کرنل حیرت سے تقریباً چیخ پڑا۔ "اس کے لیے جاگیر کہاں سے آ گئی؟"

"سنا ہے کہ شمال میں اس کے پاس کئی سو ایکڑ زرعی زمین ہے۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔

"بکواس... سراسر بکواس!" وہ بے اختیاری سے بڑبڑایا۔ "ایسا ہو ہی نہیں سکتا۔ اس نے تمہیں دونوں ہاتھوں سے لوٹا ہے۔ اسی پیسے سے زمین خرید کر اب بیٹا جاگیردار بن بیٹھا ہے۔"

میں نے کسی رد عمل کا مظاہرہ نہیں کیا۔ اور وہ ڈرائنگ روم پہنچنے تک مسلسل اسی موضوع پر بولتا رہا۔

غزالہ کی ماں اپنے بال سمیٹے ڈرائنگ روم میں ایک صوفے پر براجمان تھی۔ مجھے دیکھتے ہی اس کے زردی مائل سفید چہرے پر توانائی کی لہر دوڑ گئی۔ بے رونق آنکھوں میں چمک لوٹ کر آ گئی۔ پھر وہیں مجھے پتا چلا کہ کامران کی حالت بتدریج سنبھل رہی تھی۔ ماضی کی یادیں ابھی تک اس کے ذہن کے کسی تاریک گوشے میں سوئی ہوئی تھیں لیکن وہ اسپتال کے عملے کو ناموں سے شناخت کرنے لگا تھا۔ اس بارے میں بیگم میری بہت مشکور تھی۔

وہاں گفتگو کے دوران میں نے محسوس کیا کہ کرنل فوری طور پر معاملہ چھوڑنے کے موڈ میں نظر نہیں آ رہا تھا۔ بار بار اس کی نگاہیں میرے قدموں میں رکھے ہوئے بریف کیس پر مرکوز ہو جاتی تھیں لیکن وہ نجانے کیا سوچ کر خاموش تھا۔

پھر جب گفتگو کی تکان پسینے کی ننھی ننھی بوندوں کی صورت میں شمع کی پیشانی اور بالائی ہونٹ پر چمکنے لگی تو غزالہ اپنی ماں کو سہارا دے کر اس کی خواب گاہ کی طرف لے گئی۔ ان دونوں کے جاتے ہی کرنل کو گویا میدان خالی مل گیا اور وہ لپک کر میرے برابر میں آ بیٹھا۔

"بریف کیس تو کھولو۔ اسی سے پتا چلے گا کہ وہ کون تھا اور کس چکر میں تھا۔" اس نے مجھے تقریباً جھنجھوڑتے ہوئے حکم دیا۔

"ان لوگوں کے ایک بار دوسری بریف کیس کی تباہ کاری میں دیکھ چکا ہوں اس لیے کوئی خطرہ مول لینا نہیں چاہتا۔" میں نے نرمی سے کہا۔ "اگر میرا اندیشہ درست ہے تو زبردستی کرنے کی صورت میں یہ بریف کیس ہولناک دھماکے سے پھٹے گا اور ہم دونوں کے چیتھڑے بھی نہ مل سکیں گے۔ فی الحال اسے بھولے رہنا ہی ہمارے حق میں بہتر ہے۔"

"پھر اب کیا ارادہ ہے؟" اس نے سوال کیا اور میں اندر ہی اندر سلگ کر رہ گیا۔ اس کے رویے سے ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے میں کسی معاہدے کے تحت اس کے ساتھ کام کرنے کا پابند ہوں۔

"آرام کروں گا۔" میں نے اکتائے ہوئے لہجے میں کہا۔ "لاہور میں مسلسل بھاگ دوڑ سے تھک گیا ہوں۔"

"پھر میں چلتا ہوں۔" وہ اٹھتے ہوئے ناصحانہ لہجے میں بولا۔ "میری ضرورت محسوس ہو تو بلا تکلف بلا لینا۔"

"خدا نہ کرے کہ تمہاری ضرورت پڑے۔" میں نے دل ہی دل میں کہا اور گلو خلاصی کی خوشی میں مسکراتے ہوئے کھڑا ہو گیا۔

"اس کی عادتیں بگڑ چکی ہیں۔" کرنل نے جاتے جاتے ایک مرتبہ پھر اپنے دل کا غبار نکالنا شروع کر دیا۔ "مجھے پوچھا

وہیں سے معلوم ہوا کہ جہانگیر کی بیوی سلمیٰ بار بار آپ کے لیے فون کر رہی ہے۔" وہ کہہ رہی تھی۔ "مجھے ڈر ہے کہ کہیں آپ کا دوست کسی دشواری سے دوچار نہ ہو گیا ہو۔"

اس کا اندیشہ غلط نہیں تھا جانے یہ گفتگو کے دوران میں ایلے ونٹے نے خود مجھے جہانگیر سے رابطہ رکھنے کا مشورہ دیا تھا کہیں ایسا نہ ہوا ہو کہ جہانگیر اپنی کسی حماقت کی بنا پر میرے ساتھ اپنی ہمدردی کا اظہار کر بیٹھا ہو اور نگاہوں میں آ گیا ہو۔

"پھر تم نے فون کیا تھا اس کے گھر؟" میں نے مضطربانہ لہجے میں پوچھا۔

"میرے لیے وہ اجنبی ہے۔ بس آپ ہی کی زبانی اس کا ذکر سنتی رہی ہوں۔ بھلا میں کیسے فون کر سکتی تھی اسے!"

اس کی بات معقول تھی۔ میں فوراً ہی وہاں سے اٹھ گیا اور فون والے کمرے کی طرف چل دیا۔

نمبر ملانے پر دوسری طرف خاصی دیر تک گھنٹیاں بجتی رہیں لیکن کسی نے ریسیور نہ اٹھایا۔ میں نے کریڈل دبا کر سلسلہ منقطع کیا اور دوبارہ جہانگیر کے گھر کا نمبر ملانے لگا۔

اس بار دوسری گھنٹی پر ہی مجھے ریسیور میں افسردہ سی نسوانی آواز سنائی دی تھی۔

"میں ذیشان بول رہا ہوں۔ جہانگیر صاحب سے بات ہو سکے گی میری؟" میں نے شائستگی کے ساتھ سوال کیا۔

"اوہ ذیشی!" دوسری طرف سے ایک گہرے سانس کے ساتھ کہا گیا اور اس بار میں نے سلمیٰ کی آواز پہچان لی۔ "تم کہاں غائب ہو۔ میں تو تم سے بات کرنے کے لیے تڑپ رہی ہوں۔" اس کی آواز بہت زیادہ مضمحل محسوس ہو رہی تھی۔

"جہانگیر کہاں ہے؟" میں نے سپاٹ لہجے میں سوال کیا۔

"تین دن سے کوئی اطلاع دیے بغیر لاپتا ہیں۔" اس کی آواز اپنے ناپسندیدہ شوہر کے ذکر پر روہانسی ہو گئی۔ "میں کہاں جاؤں! کہاں تلاش کروں انہیں! تھانے میں رپورٹ بھی درج کرا دی ہے لیکن کوئی سراغ نہیں مل سکا۔"

تنظیم میرے لیے دن بدن بھیانک صورت اختیار کرتی جا رہی تھی۔ اس کے گھناؤنے دھندوں کے تحفظ کے لیے جو عام لوگ مارے گئے ان کی کوئی گنتی ہی نہیں تھی لیکن میرے چند پیارے لوگ بھی اس کی بھینٹ چڑھ چکے تھے۔ پہلے تنظیم کے کسی بڑے کے اشارے پر ناصر کے ہاتھوں میرا برسوں پرانا جگری دوست فلاں اس طرح مارا گیا کہ مجھے اس کی میت کو کاندھا تک دینے کی اجازت نہ مل سکی۔ پھر لاہور میں انہوں نے میرے بڑے بھائی نصیر کو زندگی سے محروم کیا۔ اس کے بعد بڑی ماں لاپتا ہوئیں

اور اب پچھلے تین دن کا دوسرا واحد ساتھی جہانگیر بھی غائب تھا۔ وہ کیوں غائب ہوا تھا؟ وہ کہاں تھا؟ اسے غائب کرنے والے کون تھے؟ میرے ذہن میں سوالات کا ایک جنگل ابھرنے لگا اور میں نے کچھ کہے بغیر ریسیور رکھ دیا۔

"کیا ہوا؟" شاید غزالہ میرا ستا ہوا چہرہ دیکھ کر بھانپ گئی کہ کوئی گڑبڑ ہوئی ہے۔

"جہانگیر تین دن سے غائب ہے۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "اسے ذرا بھی نقصان پہنچا تو میں چن چن کر انہیں کتوں کی موت ماروں گا۔"

وہ خاموشی سے سر جھکاتے کمرے سے نکل گئی۔

میں نے ریسیور اٹھایا اور لاہور کا کوڈ ڈائل کر کے وہ نمبر ملانے لگا جو میں نے لڑکی کی جیب سے نکالے ہوئے ٹکٹ پر سے یاد کیا تھا۔

دوسری طرف سے فوراً ہی کسی عورت کی زندگی سے بھرپور چہکتی ہوئی آواز سنائی دی تھی۔

"راجہ ظہور احمد صاحب!" میں نے ملائمت بھرے لہجے میں کہا۔

"کون بول رہا ہے؟ یہاں کوئی راجہ ظہور نہیں۔" سنا ٹکا کر جواب دیا گیا۔

"غور کر لیں خاتون — یہ بہت ضروری ہے۔" میں نے اصرار کیا۔

"تم کون ہو اور کہاں سے بول رہے ہو؟"

"میں کراچی میں پی آئی اے کے صدر دفتر سے بول رہا ہوں۔ مجھے ظہور صاحب کا پتا معلوم ہونا بہت ضروری ہے۔"

"وہ تو آج صبح ہی کراچی گئے ہیں۔" اس مرتبہ بولنے والی کی آواز الجھن آمیز تھی۔ "لیکن تم لوگوں کو ان سے کیا کام پڑ گیا؟"

"اپنا پتا نوٹ کرائیں۔" میں نے اس کے سوال کو نظر انداز کر کے خشک لہجے میں کہا۔

"مگر کیوں؟" تیز لہجے میں سوال کیا گیا۔ "بات کیا ہے، تم بتاتے کیوں نہیں ہو؟"

"ان کی لاش بھجوانی ہے ... بچے کے ساتھ ہی ان کا حلیہ بھی دہرا دیں۔"

"لاش!" ریسیور پر جیسے چیختی ہذیانی آواز سنائی دی۔ "کیوں، کیا ہوا انہیں؟"

"پُرسکون رہنے کی کوشش کریں۔ ان کا حلیہ بتائیں تاکہ لاش کے اعضا یکجا کرنے میں مدد مل سکے۔ ہمیں افسوس ہے

کہ ہمیں یہ خبر آپ تک پہنچانا پڑ رہی ہے۔" میں نے سفاکانہ مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "آپ کے ساتھ کیا رشتہ تھا ان کا؟"

"وہ بس دوست تھے میرے۔" بھرائی ہوئی زنانہ آواز ابھری۔ "رہتے کہیں اور تھے لیکن میرے گھر خاصا وقت گزارتے تھے۔ ان کی لاش کے ٹکڑے خدا کے لیے مجھے نہ بھجوانا۔ میرا دل بہت کمزور ہے۔ اسے دیکھتے ہی ہارٹ فیل ہو جائے گا۔"

"وہ سب بعد کی باتیں ہیں۔ پہلے آپ تحمل سے کام لیں۔"

اور اس نے جو کچھ کہا وہ لفظ بلفظ لے کر پیر صادق آتا تھا یعنی اب میرا فوری مفروضہ کسی بے نام آسیبی سائے سے متعلق نہیں رہا تھا بلکہ راجہ ظہور احمد سے تھا جو تنظیم کا مقامی حکمران بن کر کرائے ٹرک کے نام سے کاروبار چلا رہا تھا۔

"کیا جہاز گر گیا ہے اس کا؟" حلیہ جاننے کے بعد اس خاتون کو وہ اہم سوال یاد آیا تھا۔

"بچوں کی باتیں کرتی ہو عورت۔" میں نے زرش لہجے میں کہا۔ "جہاز کیوں گرنے لگا۔ اس پر کسی نے بم پھینکا تھا۔ لاش کے ٹکڑے سات ہیں۔"

"ہم... مگر تم نے ذکر کیا تھا کہ تم پی آئی اے سے بول رہے ہو؟" پہلے سے احتجاج آمیز لہجے میں اس نے ہکلاتے ہوئے کہا۔

"تمہارے کان خراب ہیں۔ میں سی آئی اے سے بول رہا ہوں... میرا خیال ہے کہ بم کے دھماکے میں مرنے والا کوئی اور تھا۔ راجہ ظہور دھماکے کی وجہ سے بوکھلاہٹ میں اپنا ٹکٹ وہیں پھینک بھاگا۔ بم سمجھ کر وہ مرنے والے کے پاس تھا۔" یہ کہہ کر میں نے سلسلہ منقطع کر دیا۔

راجہ ظہور احمد نے میری ذہانت چیلنج کر ڈالا۔

اس وقت مجھے سلطان شاہ شدت کے ساتھ یاد آ رہا تھا۔ وہ مجبوری کے تحت ہوٹل کے بجائے اپنے دوستوں کے ساتھ ٹھہرا ہوا تھا جہاں اس سے فون پر رابطے کی سہولت میسر نہیں تھی ورنہ پہلی انتہائی کارروائی کے طور پر میں اس کے ذریعے ظہور کی اس نام نہاد دوست کو اغوا کرا سکتا تھا۔ میرا اندازہ تھا کہ اس عورت کے ذریعے ہمیں ظہور کے بارے میں خاصی معلومات حاصل ہو سکتی تھیں۔

پہلے میں نے سوچا کہ اس عورت کو ظہور سے اس فون کال کا ذکر کرنے سے منع کر دوں لیکن بعد میں یہ ارادہ ترک کر دیا۔ اگر وہ ظہور سے اس قدر قریب تھی تو شاید اس کی خون آشام تحریک سے بھی واقف رہی ہوگی اور ہر صورت میں اس کو کچھ کر لی جا اس

کے مفاد میں ہوتا۔

میرے لیے اس ٹرک کے نام سے واقفیت ایک اہم کامیابی تھی لیکن جہانگیر کی گمشدگی کی خبر نے میری اس خوشی پر پانی پھیر دیا تھا۔ میں سگریٹ سلگا کر اس کے بارے میں سوچنے لگا۔

اگر ہر قسم کے حوالوں کو نظر انداز کر کے سوچا جائے تو وہ موت کے سوداگروں کی ٹولی کا ایک نام نہاد رکن تھا لیکن حقیقت اس کے بالکل برعکس تھی۔ پورے کے کاروبار میں اس کی اہمیت نفر بیانہ ہونے کے برابر تھی۔ کسی بھی وقت وہ کام سے انکار کرتا تو اسے خاموشی کے ساتھ ہلاک کر کے اس کی جگہ دوسرا مہرہ بٹھا دیا جاتا۔ ویسے وہ خود بھی اپنے کام سے نالاں تھا لیکن اچھی طرح جانتا تھا کہ جس دن اس نے کھل کر اپنی اس خواہش کا اظہار کیا وہ اس کی زندگی کا آخری دن ہوگا۔

یوں درحقیقت وہ بری دنیا کا ایک اچھا آدمی تھا۔ اس نے تنظیم کے لیے متعدد قابل ذکر کام سرانجام دیے تھے کیوں کہ اس زمانے میں وہ نچلی سطح کا آدمی تھا لیکن اوپر آنے کے بعد اس کی عملی افادیت ختم ہی ہو کر رہ گئی تھی۔ محض تنظیم کی طرف سے عائد ہونے والی فرائض داریوں کی بجا آوری میں وقت بے وقت کی مشتبہ بھاگ دوڑ نے اس کی ازدواجی زندگی میں بھی زہر گھول دیا تھا۔ اس کی بیوی کو اس سے عدم توجہی کی سنگین شکایات تھیں اور مسلسل شکایات کے باوجود شوہر کے رویے میں تبدیلی نہ پا کر وہ میری طرف جھکنے لگی تھی۔ یہ اور بات ہے کہ میں نے اخلاق اور مذہب کے دائرے میں رہتے ہوئے کبھی سلمیٰ کی حوصلہ افزائی نہیں کی۔

لیکن گھریلو تلخیوں کے باوجود سلمیٰ کے دل میں شوہر کی چاہت موجود تھی۔ وہ جہانگیر کی پراسرار گمشدگی پر شدید پریشانی میں مبتلا تھی۔ شاید اسے اندازہ بھی نہ ہوگا کہ اس کا شوہر جن لوگوں کے لیے کام کرتا ہے ان میں سے کسی کی برہمی کا نتیجہ جہانگیر کی گمشدگی کی صورت میں بھی برآمد ہو سکتا ہے۔

اسی اثنا میں غزالہ میرے لیے چائے بنا کر لے آئی اور ڈرائنگ روم میں قالین پر ہی بیٹھ گئی۔

"آپ اس بریف کیس کو کیوں نہیں کھول لیتے؟" اس نے چائے کی پیالی میں شکر گھولتے ہوئے سوال کیا۔

"مجھے ڈر ہے کہ کہیں اس میں بارودی ذخیرہ نہ چھپایا ہوا ہو۔"

"تو کیا ہوائی اڈوں پر نصب مشینیں بارود کی موجودگی کی نشاندہی نہیں کرتیں؟" اس نے سوال کیا۔

"میرا خیال ہے کہ نہیں۔" میں نے کہا۔ "جس قسم کی مشینیں

سے میرا واسطہ پڑا ہے وہ صرف دھات سے بنے ہوئے ہتھیاروں کی موجودگی کا سراغ لگا سکتی ہیں۔ ۔ ۔ ایسی مشین تو اسکرین پر اندر رکھا ہوا سامان تک دکھا دیتی ہے۔"

"یعنی دستی بم وغیرہ سیکیورٹی سے با آسانی نکالا جا سکتا ہے؟"

"اس پر بھی دھات کا خول منڈھا ہوا ہوتا ہے۔ مشین مشکوک دھاتی خول کی موجودگی ظاہر کرے گی اور اس کی بنا پر تجربہ کار افسر بم کا سراغ لگا لیں گے۔ ایسے معاملات میں ڈیوٹی پر مامور عملے کا تجربہ بہت اہمیت رکھتا ہے۔"

"آج کل تو پلاسٹک بم عام ہیں۔ انہیں کوئی مشین نہیں پکڑ سکتی۔" اس نے جتانے کے انداز میں کہا۔

"یہ بتاؤ کہ تم کہنا کیا چاہتی ہو؟" میں نے زچ ہو کر سوال کیا۔

"کچھ بھی نہیں۔ بس معلومات میں اضافہ کرنا چاہ رہی تھی۔" اس نے معصومانہ سادگی کے ساتھ کہا اور کھٹکے کی آواز پر خوف زدہ ہو کر اچھل پڑی۔ میں جھپٹ کر اس کے قریب پہنچا تو بریف کیس کا ایک طرف کا کھٹکا کھلا ہوا تھا۔

"یہ کیسے کھلا؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔

"مجھے خیال ہے شاید بٹن دبا بیٹھی تھی۔"

"پھر تو دوسرا کھٹکا بھی مقفل نہیں ہوگا۔" میں نے مسرت بھرے لہجے میں کہتے ہوئے بریف کیس اپنے آگے کھسکا لیا۔ یہ میری خوشی کی انتہا تھی کہ دوسری طرف کا بٹن دباتے ہی دوسرا کھٹکا بھی کھل گیا اور میں نے بے تابانہ انداز میں بریف کیس کا ڈھکنا اٹھا دیا۔

بریف کیس کھلتے ہی سب سے پہلے میری نظر پاسپورٹ پر پڑی جو ترکی کا پاسپورٹ تھا لیکن اندراجات والے صفحے پر اس کا نام پرویز احمد درج تھا۔ ولدیت عباس علی ظاہر کیا گیا تھا اور پیشہ فیشن سنڈیکیٹ لمیٹڈ کا تھا۔ پاسپورٹ آٹھ ماہ پہلے جاری کیا گیا تھا۔ اس کے بیشتر صفحات بھرے ہوئے تھے جن پر زیادہ تر یورپ اور عرب امارات کے ویزے لگے ہوئے تھے اور تقریباً ہر ویزا استعمال کیا جا چکا تھا۔ پاسپورٹ کے ساتھ ہی اس کا شناختی کارڈ بھی اسٹیپل کیا ہوا تھا۔

میری کھوپڑی گھوم کر رہ گئی۔ چند ہی منٹ قبل میں نے اس کے راجہ ظہور احمد ہونے کی تصدیق کی تھی اور اب اس کے پرویز احمد ہونے کا دستاویزی ثبوت میرے پاس ہاتھ میں موجود تھا۔ بریف کیس میں سادہ کاغذات کے چھوٹے چھوٹے پیکٹ اور کئی قسم کے قفلوں کے علاوہ میری دلچسپی کا بھی خاصا سامان موجود تھا۔ بالکل باریک سوئی والی تین ننھی ننھی انجیکشن سرنجوں کے ساتھ ہی پلاسٹک کے ایک ڈبے میں سیاہ رنگ کی ایک شیشی موجود تھی۔ اس شیشی کی ساخت غیر معمولی تھی اور اس کی بناوٹ میں ایسا ڈراپر بھی شامل تھا کہ شیشی کو الٹنے کے باوجود اس میں سے سیال کا ایک قطرے سے زیادہ مقدار خارج نہ ہوتی۔ ربڑ کے ڈھکن کے نیچے ڈراپر کے گرد سخت اسفنج نما کوئی مادہ بھرا ہوا تھا جس میں ربڑ کی طرح پھیلنے اور سکڑنے کی صلاحیت تھی۔ غالباً ضرورت کے تحت اسی میں سوئی داخل کر کے سیال سرنج میں کھینچا جا سکتا تھا۔

"یہ کیا ہے؟" عزرا نے مجھے اس کے گہرے مشاہدے میں مصروف پا کر سوال کیا۔

"شاید پوٹاشیم سائنائیڈ۔" میں نے پُرخیال لہجے میں کہا۔ "اسی زہر سے اس نے تصویر بھائی کو میری نگاہوں کے سامنے ہلاک کیا تھا۔"

"تصویر بھائی؟ ان کا ذکر کہاں سے آگیا؟"

"ہاں، یہ سب میں نے تمہیں نہیں بتایا۔ اس نے تو فقیر کا صرف نام اختیار کیا تھا جب کہ وہ کینیڈا میں ہے۔ تصویر اس کے قبضے میں تھا جب اس نے ہم دونوں بھائیوں کو مل بیٹھے دیکھا تو تصویر کو بھرے ہوٹل میں مار دیا۔"

عزرا دم بخود سن کر حیران رہ گئی۔ پھر مختصر الفاظ میں میں نے بڑی ماں کی الماس کی گمشدگی سمیت تمام تفصیلات بتا ڈالیں۔ اور اپنی ان دیکھی سوتیلی ساس کا عبرتناک انجام سن کر اس کی آنکھوں کے گوشے نم ہو گئے۔

"اس کا حشر بھی ایسا ہی ہونا چاہیے۔" وہ غصے سے بھرائی ہوئی آواز میں بولی۔ "اس موذی کو تو انسان کہنا بھی انسانیت کی کھلی توہین ہے۔"

"یہی ہوگا، بس تم دیکھتی جاؤ۔" میں نے یہ کہتے ہوئے بریف کیس سے نکالا ہوا وہ رقعہ عزرا کی طرف بڑھا دیا جس پر قلم سے جلی حروف میں کسی عزیز احمد کا نام لکھا گیا تھا۔

"یہ کون ہے؟" اس نے رقعہ مجھے لوٹاتے ہوئے سوال کیا۔

"قاسم کا ایک منہ چڑھا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ اب براہ راست اس کے لیے کام کر رہا ہو۔ اس کے بریف کیس سے یہ رقعہ برآمد ہونے کا تو یہی مطلب ہے لیکن صحیح خبر قاسم ہی سے مل سکے گی۔"

"بڑی دیر بعد خیال آیا آپ کو۔" اس نے مسکراتے

ہوئے کہا۔

"کیا مطلب؟" میں نے تیز لہجے میں سوال کیا۔

"سیدھی سی بات ہے۔ پہلے خیال آجاتا تو شاید وہ جہانگیر کے بارے میں کچھ بتا دیتی ۔۔۔ چلیے اب کوشش کر لیں۔"

وہ بدستور اسی طرح مسکرائے جا رہی تھی۔

میں نے فوراً ہی فون پر رخشی کا نمبر ملا لیا۔

"میں ڈپٹی بول رہا ہوں" میں نے ریسیور میں کہا۔

"کتنے دن سے کہاں مرے ہوئے ہو تم؟" میرا نام سنتے ہی وہ غصے سے پھٹ پڑی۔ "مزا آپ پیچھا چھڑا جاتے ہو نہ خود رابطہ قائم کرتے ہو، تمہیں معلوم ہے کہ شہر میں کیا ہو رہا ہے؟"

میں نے کنکھیوں سے غزالہ کی طرف دیکھا پھر آہستگی سے بولا۔ "مجھے کچھ کچھ معلوم ہے۔ اتنی برہمی کی ضرورت نہیں، آج ہی کسی وقت ملنے کی کوشش کروں گا۔" پھر آواز قدرے بلند کرتے ہوئے سوال کیا۔ "تم بتا سکو گی کہ عزیز آج کل کہاں پایا جاتا ہے؟"

"وہ اچانک کیسے یاد آگیا تم کو؟" رخشی کی آواز اس کے تذکرے پر تلخ ہوگئی۔ "تمہیں معلوم ہے کہ اس ولد الحرام نے میرے لیے کام کرنے سے انکار کر دیا تھا۔"

"چلو اب معلوم ہوگیا ۔۔۔ اس کا ٹھکانا بتا دو میں اسے کسی خارش زدہ کتے کی طرح تمہارے قدموں میں لا ڈالوں گا۔"

"سنا ہے کہ اس نے ساحلی علاقے میں ایک تیسرے درجے کا ہوٹل خرید لیا ہے۔ شام میں عموماً وہیں پایا جاتا ہے۔ لیکن تم اسے بعد میں تلاش کر لینا۔ اس وقت مجھ سے ملنا بہت ضروری ہے ۔۔۔ جہانگیر تین روز سے لاپتا ہے۔ اگر فوراً کچھ نہ کیا گیا تو دنیا کی کوئی قوت اسے مرنے سے نہ بچا سکے گی۔"

"اس کے بارے میں کیا معلوم ہے تمہیں؟" میں نے مضطربانہ لہجے میں سوال کیا۔

"کچھ بھی نہیں ۔۔۔ اور بہت کچھ بس فوراً چلے آؤ۔" اس بار اس نے بہت عجلت میں بات پوری کی تھی۔

میں ماؤتھ پیس پر ہیلو ہیلو ہی کرتا رہ گیا لیکن دوسری طرف سے کوئی آواز نہ سنائی دی۔ شاید اس نے ریسیور واپس رکھ دیا تھا۔

آخر اسے یوں فون بند کرنے کی کیا گھبراہٹ تھی؟ میں سوچ میں پڑ گیا کیوں کہ اب وہ شہر میں موجود تھا اور میرے ہاتھوں چوٹ کھا کر کسی خونخوار درندے کی طرح بپھرا ہوا تھا۔ اس وقت وہ شہر میں کہیں بھی کچھ کر سکتا تھا۔

میں نے دل میں فوری روانگی کا مصمم ارادہ کیا اور غزالہ کی طرف متوجہ ہوگیا جو بظاہر خاموشی سے سر جھکائے قالین کے ریشوں سے کھیل رہی تھی لیکن مجھے یقین تھا کہ وہ میری گفتگو کا ایک ایک لفظ بغور سن رہی تھی۔

"شاید بلاوا آگیا ہے آپ کا؟" غزالہ نے مسکراتے ہوئے معنی خیز لہجے میں کہا۔

"ہاں۔ جانا ہی پڑے گا۔" میں نے تذبذب کے ساتھ کہا۔ بات سیدھی سادی تھی لیکن میرے دل میں چور تھا اور اسے میرے اور رخشی کے تعلق کے بارے میں شاید کچھ بھنک بھی مل چکی تھی۔ لہٰذا اس کے معنی خیز لہجے نے مجھے مضطرب کر دیا تھا۔ میں نے وضاحت کرتے ہوئے اپنی بات جاری رکھی۔ "اسے جہانگیر کے بارے میں کچھ معلوم ہے، وہ خود میری تلاش میں تھی۔"

"ہونا ہی چاہیے۔" اس کے یاقوتی ہونٹوں پر مسکراہٹ کچھ اور گہری ہوگئی۔ "آپ کا تو اس سے خاصا پرانا تعلق ہے ویسے بھی آپ سے ایک بار مل کر آپ کو بھول جانا کسی کے لیے ممکن نہیں۔"

"عجیب باتیں کر رہی ہو۔" میں نے کھوکھلے لہجے میں احتجاج کیا۔ "آخر کہنا کیا چاہتی ہو تم؟"

"کچھ بھی نہیں۔" وہ کھلکھلا کر ہنس پڑی۔ "وہ منتظر ہے تو آپ کو فوراً وہاں پہنچنا چاہیے۔"

"جہنم میں جائے وہ اور اس کے ساتھ جہانگیر بھی۔"

میں چڑچڑے انداز میں غصے سے بگڑ گیا۔ "میں کہیں نہیں جا رہا۔"

"ارے۔ آپ تو ناراض ہوگئے۔" وہ بوکھلا کر میرے قریب آبیٹھی۔ "میری باتوں کا برا مان گئے کیا؟ میں آپ سے مذاق بھی نہیں کر سکتی؟ میرے لیے تو بس یہی کافی ہے کہ آپ مجھے چاہتے ہیں۔ اس سے آگے آپ جس سے چاہیں ملیں مجھے کبھی کوئی اعتراض نہیں ہو سکتا۔ پھر رخشی سے تو آپ ایک کام سے ملنے جا رہے ہیں۔ بس ذرا چھیڑ رہی تھی آپ کو۔"

اس کے سہمے سہمے معذرت خواہانہ انداز پر میں دل ہی دل میں نادم ضرور ہوا لیکن میں اسے کیسے بتاتا کہ رخشی کے بارے میں میرے دل میں ماضی کا ایک چور موجود تھا جو اس بارے میں کہی گئی ہر بات کو سنجیدگی کی ترازو میں تولنے لگتا تھا۔ اس وقت تو تبصرہ کرنے والی غزالہ تھی لہٰذا اس کا چور فوراً ہی اپنی داڑھی میں تنکا تلاش کرنے میں مصروف ہوگیا تھا۔

تیسرے دن سننے میں آتا تھا کہ فلاں مغربی ملک کے فلاں ہوائی اڈے پر ایک پاکستانی شہری ہیروئن کی بھاری مقدار سمیت گرفتار کر لیا گیا۔ بعد میں معلوم ہوتا کہ وہ کوئی افغان مہاجر، بھارتی مہاجر یا مشرقِ بعید کا کوئی شہری تھا جس نے جعل سازی سے نہ صرف پاکستانی شناختی کارڈ بلکہ پاسپورٹ تک حاصل کر لیا تھا۔ اس میں تمام تر ذمہ داری مجرم کی جعل سازی پر ہوتا تھا اپنے یہاں رائج رشوت کے چلن کو دانستہ پس پشت ڈال دیا جاتا تھا۔ یہ نہیں کہ پاکستانی ایسے جرائم میں ملوث ہی نہیں ہوتے تھے لیکن ان کی حقیقی تعداد اخبارات کی فراہم کی ہوئی ابتدائی اطلاعات سے کہیں کم ہوتی تھی لیکن اس قومی بے غیرتی اور رشوت خوری کا نتیجہ یہ برآمد ہوا تھا کہ مشرقِ وسطیٰ سے مغرب اور امریکا کے ہر مقام پر پاکستانی حکام کے جاری کیے ہوئے باضابطہ سفری پروانوں کو محض اس بنا پر شک و شبہ کی نگاہ سے دیکھا جانے لگا تھا کہ وہ نقلی ہوتے تھے۔ یہاں جس پاسپورٹ پر ایک دو سفر بخیر و خوبی طے کر لیے جاتے انہیں عموماً تسلیم کر لیا جاتا تھا۔

اسے تو جس پہچان پر کام کر رہا تھا اس کی بنا پر مجھے یقین تھا کہ اس کے صرف دو ہی نہیں، دس نام بھی ہو سکتے ہیں لیکن ان دو ناموں سے اس کی ذات کے بارے میں ایک سرا ہاتھ آ گیا تھا۔

پرویز احمد کے طور پر وہ ایشین سنڈیکیٹ لمیٹڈ سے تعلق رکھتا تھا جس کا دفتر میرے ہاتھوں تباہ ہو چکا تھا لیکن زلیخا مورجہ کے حوالے سے لاہور میں کم از کم وہ آبرو باختہ عورت ضرور اس کے کسی ٹھکانے کی نشاندہی کر سکتی تھی۔

لیکن لاہور اور اس عورت تک فی الحال میری رسائی نہیں تھی۔ سلطان شاہ لاہور میں موجود تھا لیکن میرے پاس اس سے فوری رابطہ قائم کرنے کا کوئی ذریعہ نہیں تھا۔ وہ لاہور میں اس نائٹ پیراڈائز پر موجود تھا جو ٹرانسپورٹ کے ذریعے شوگر کوئین کے طور پر سامنے آئی تھی اور ڈیوڈ آرنگ میرے ہاتھوں جہنم واصل ہونے سے پہلے شدید غلط فہمی میں مبتلا ہو کر اس کے ٹھکانے کی نشاندہی کر بیٹھا تھا۔

محض شوگر کوئین کی دلکش اور رسیلی آواز کی بنا پر مجھے شبہ ہوا تھا کہ کہیں وہ ڈیلا لائیڈ ہی نہ ہو جو میرے مشرقِ بعید کے سفر میں الیگزینڈر فوزنر نامی ایک مغربی فرم کے نمائندے کے طور پر مجھ سے ملی تھی اور منشیات کی ایک بڑی کھیپ کا سودا طے ہو جانے کے بعد کئی دن تک میرے دل و دماغ پر حسن کے راستے حکمرانی کرتی رہی تھی۔

کس قدر عجیب بات تھی کہ بکرے کے سر کی دعوت کے لغزشی کمائی ہی کی بنیاد پر مجھے پہچاننے کے بعد وہ مجھ سے ڈیلا لائیڈ کے نام سے ملی تھی پھر کراچی میں منعقد ہونے والی ایک بین الاقوامی انسدادِ منشیات کی کانفرنس میں دوسری بار ڈیلا لائیڈ کا نام اس وقت سننے میں آیا جب آزاد علاقے میں ہیروئن تیار کرنے والی ایک فیکٹری کے لیے بھاری معاوضے پر کام کرنے والے جرمن کیمسٹ کی گرفتاری کا ذکر آیا۔ اس کیمسٹ کو موسیٰ خان کی ہیروئن فیکٹری میں کام کرنے پر آمادہ کرنے والی کا نام بھی ڈیلا لائیڈ ہی تھا۔

پھر پہلا نام پیچھے رہ گیا، لائیڈ باقی رہ گیا۔

رمضانی چاچا سے ملنے والے فون نمبر سے لائیڈز کا بھی نام سامنے آیا۔ جو چھٹے ہوئے شہدوں، پھکڑوں اور بدمعاشوں کی آماجگاہ بنا ہوا تھا اور وہیں سے تنظیم کے غالباً تمام شہروں کے بارے میں آخری فیصلے صادر ہوتے تھے اور اس عمارت کا مالک جین لائیڈ نامی ایک ایسا بارسوخ سفید فام تھا جسے دیکھنے کا کوئی دعویدار ابھی تک نہیں مل سکا تھا۔

ان حالات کی روشنی میں شوگر کوئین کی ذات میرے لیے بہت زیادہ اہمیت اختیار کر گئی تھی اور میں سلطان شاہ کو اس مورچے کا کمان دار بنا کر کراچی چلا آیا تھا۔

لیکن کراچی پہنچنا تو بعد کا معاملہ تھا میرے پیچھے دورانِ پرواز ہی کہانی شروع ہو گئی اور میرے اپنے شہر کے بارے میں تھوڑی حقائق یہ تھے کہ اب لائے تو شہر میں وارد ہو چکا تھا۔ جیپ لائیڈز کی عمارت تباہ ہو چکی تھی، جہانگیر کسی اطلاع کے بغیر تین دن سے گھر سے لاپتا تھا اور رخشی بظاہر تنظیم سے وفادار تھی لیکن در پردہ اپنے بھائی اور اپنے محبوب کے دو مہرے خون کا انتقام لینے کے لیے مجھ سے تعاون کر رہی تھی۔ تشویش کی بات یہ تھی کہ اس نے بات کرتے کرتے فون کا سلسلہ اچانک ہی منقطع کیا تھا جس کی وجہ سے میرے دل میں شبہات جنم لے چکے تھے۔

میں خیالات کی دھن میں ڈوبا کار ڈرائیو کر رہا تھا کہ مطلوبہ عمارت آ گئی۔

لائے تو شہر میں موجود تھا اور رخشی نے فون کا سلسلہ غیر متوقع طور پر منقطع کیا تھا لہٰذا میں وہاں پورے ذہنی تحفظات کے ساتھ پہنچا تھا۔ گاڑی روکنے کے بجائے میں مستعد رفتار سے اس ماڈرن ہاؤس کے سامنے سے گزرتا چلا گیا۔ وہ حسبِ توقع ویران پڑا ہوا تھا اور زندگی کے آثار مفقود تھے کیونکہ رخشی اپنے محبوب قاسم کی خریدی ہوئی اس عمارت کے عقبی دروازے استعمال کر رہی تھی اور آمد و رفت کے لیے بھی عقبی راستہ ہی استعمال کرتی تھی۔ میں ایک طویل چکر کاٹ کر عمارت کے عقبی حصے کی طرف سڑک پر نکلا تو وہیں سے دیکھ لیا کہ اسٹون ہاؤس کے عقبی پھاٹک کے قریب و جوار میں کوئی کار موجود نہیں تھی اور

اس سمت میں اتنی جگہ نہیں تھی کہ کوئی کار اندر پارک کی جا سکے لہٰذا میں پُرسکون انداز میں کار آگے لیتا چلا گیا۔

ہلٹون ہاؤس کے پھاٹک سے کچھ آگے میں نے سڑک کی بائیں جانب نزدیکی گلی میں سالخوردہ کار فٹ پاتھ کے کنارے روک دی اور دروازہ لاک کیے بغیر نیچے اتر آیا۔

عقبی پھاٹک کے ستون پر لگے ہوئے کال بیل کے بٹن کو دبا کر میں کئی منٹ تک جواب کا انتظار کرتا رہا لیکن اندر بدستور گہرا سناٹا چھایا رہا۔ کہیں بھی کوئی آہٹ نہیں سنائی دی۔ یہ معلوم ہو رہا تھا جیسے وہاں کوئی بھی ذی روح موجود نہ ہو۔ مجھے تشویش ہونے لگی۔ تھوڑی دیر قبل اگر میں اس سے بات نہ کر چکا ہوتا تو شاید یہی سمجھ لیتا کہ وہ کہیں گئی ہوئی ہوگی لیکن اس وقت مجھے یقینی طور پر دال میں کالا نظر آ رہا تھا۔ میں نے دوبارہ بیل بٹن پر انگلی رکھ دی اور اسے کئی سیکنڈ تک دبائے رہا۔

عمارت کے کسی حصے میں بزر کے چیخنے کی آواز سنائی دی لیکن نتیجہ وہی ڈھاک کے تین پات رہا۔ میں نے پھاٹک کی کنڈی کا جائزہ لیا جو باہر سے مقفل نہیں تھی۔ میں نے پھاٹک اور اس کی ذیلی کھڑکی پر بھی زور لگا کر دیکھا لیکن وہ دونوں اندر سے بند تھے۔ اس کا مطلب تھا کہ اگر وہاں سے کوئی دیوار پھاند کر باہر نہیں نکلا تو اندر ضرور کوئی نہ کوئی موجود ہوگا۔

میں ان ہی امکانات کا جائزہ لے رہا تھا کہ اندر سے ایک سخت لہجے والی آواز ابھری۔ "کون ہے بے؟"

میں لب و لہجے پر توجہ دے کر اندازہ لگانے کا عادی نہیں ہوں لیکن اس آواز میں نہ جانے کیسی للکار اور ہتک پوشیدہ تھی کہ میری کھوپڑی بُری طرح کھول اٹھی۔

"تیرا باپ۔ دروازہ کھول ورنہ ہڈیاں توڑ دوں گا۔" میں نے جھلائے ہوئے لہجے میں کہا۔

میرے جواب پر اندر سے ہذیانی ہنسی کی آواز سنائی دی۔ وہ جو کوئی بھی تھا، یقیناً عمر رسیدہ یا بیمار تھا کیونکہ اس کی آواز میں زندگی کی بھرپور توانائی نہیں تھی۔ پھر قدموں کی بے ہنگم آہٹوں کے ساتھ اس کی آواز سنائی دی۔ "بڑے دنوں بعد آئے ہو ابا جان۔ تمہارا نام تو میری ماں نے بھی مجھے نہیں بتایا تھا۔ آ ہی گئے ہو تو ذرا میرے سامنے تو رہو تاکہ تمہاری زیارت کر لوں۔"

لہجہ واضح طور پر کاٹ دار اور زہریلا تھا۔ وہ جو کوئی تھا، خراب حالات سے بھی حظ حاصل کرنے کی خداداد صلاحیت سے بہرہ ور تھا۔ ورنہ ولدیت کے حوالے سے اس قدر اشتعال انگیز طنز برجستہ نہ کر پاتا۔

میں اپنی جگہ تن کر کھڑا ہو گیا۔ میرا ارادہ تھا کہ اسے مہلت دیے بغیر ہی دبوچ بیٹھوں گا بعد میں جو ہوگا وہ دیکھا جائے گا۔

آہٹیں غیر متوازن اور بے ترتیب تھیں جو بتدریج قریب آتی جا رہی تھیں۔ مجھے شبہ ہوا کہ کہیں آنے والا نشے کی جھونک میں نہ ہو۔ ایسا ہوتا تو میرا کام خاصا آسان ہو سکتا تھا۔

میں اعصابی تناؤ کی حالت میں تصادم کے لیے تیار کھڑا ہوا تھا کہ اچانک چھوٹا پھاٹک کھل گیا۔ میں اپنے قد و قامت کے کسی شخص کی توقع میں سطح زمین سے کوئی چھ فٹ کی بلندی پر نگراں تھا لیکن دروازہ کھلنے پر وہاں کچھ بھی نظر نہ آیا۔ کھلے ہوئے پھاٹک میں سے خلا اور ہلٹون ہاؤس کا عقبی حصہ نظر آ رہا تھا۔ لیکن یہ صورت حال زیادہ دیر تک قائم نہ رہ سکی کیونکہ لحظہ بھر بعد ہی کوئی ڈیڑھ فٹ کا لعرہ مار کر میری پنڈلیوں سے کسی خونخوار جونک کی طرح لپٹ گیا تھا۔ یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ میری پنڈلیوں کی ہڈیاں توڑ ڈالنے کا مصمم ارادہ کر چکا ہو۔

وہ جو کچھ بھی تھا، بلا کا طاقتور تھا۔ میں نے محسوس کیا کہ اگر اس کے حملے کا فوری تدارک نہ کیا گیا تو وہ دیکھتے ہی دیکھتے جب سے پیر اکھاڑ کر مجھے منہ کے بل زمین پر گرا دے گا یا میری مزاحمت کی صورت میں کم از کم ایک آدھ ہڈی ہی توڑ ڈالے گا۔

جب میں نے تکلیف اور درد کا احساس ہونے پر ہی اپنی بلند نگاہوں پر لعنت بھیجی اور فی الفور چھ فٹ سے تین فٹ کی سطح پر اتر آیا تو دیکھتا ہوں کہ ایک جوان العمر اور تنومند کبڑا میری پنڈلیوں کو گرفت میں لیے مجھے اندر گھسیٹ لے جانے کے لیے کوشاں ہے۔

"ٹھہرو، ٹھہرو۔" میں نے تحکمانہ لہجے میں کہا۔ "مجھے کوئی غلط فہمی ہوئی تھی۔ میں کسی کبڑے کا باپ ہرگز نہیں ہو سکتا۔"

"اب تو یہ فیصلہ اندر ہی ہو سکے گا۔" وہ بدستور میری پنڈلیوں پر زور آزمائی کرتے ہوئے بولا۔ "کوئی دیکھ کر اب ولدیت سے ہی انکاری ہوتے جا رہے ہو؟ یہ ظلم تو میں ہرگز برداشت نہیں کروں گا۔"

اس دوران میں بھی اپنے دفاع سے غافل نہیں رہا تھا لیکن پنڈلیوں پر بے پناہ قوت صرف کرنے کے بعد میں اندازہ لگا چکا تھا کہ اس انسانی جونک سے با آسانی چھٹکارا آسان نہیں تھا۔ لہٰذا ایک بار اس نے جیسے ہی سانس لے کر پوری قوت کے ساتھ میری پنڈلیوں کے گرد اپنے بازوؤں کی گرفت مضبوط کرنے کی کوشش کی، میں نے اس طرح اپنے جسم کا پورا بوجھ آگے کی طرف ڈال دیا جیسے میں نے اس کی گرفت کے سامنے شکست تسلیم کر لی ہو۔

وہ شاید دوبارہ مزاحمت کی توقع کر رہا تھا۔ میں نے جو یوں اچانک ہاتھ پیر ڈھیلے کیے تو وہ بوکھلا گیا۔ جتنی دیر میں وہ میری حکمت عملی سمجھتا اس کے قدم اکھڑ چکے تھے اور وہ خود کو میرے گرنے

ہوئے بدن کے بوجھ سے بچانے کے لیے کوشاں تھا۔

اس کی کوئی کوشش بار آور ثابت نہ ہو سکی اور میں اسے اس طرح جانکنے کے انداز میں لوٹ ہوا کر میرے دونوں گھٹنے پوری سختی کے ساتھ اس کے سینے میں اترتے جا رہے تھے۔

"یہ... یہ... یہ کیا ہو رہا ہے؟" وہ میرے گھٹنے اپنے سینے سے اٹھانے کی ناکام کوشش کرتے ہوئے بمشکل چلایا۔

"یہ بلی اڑہ ہو رہا ہے۔" میں نے اس کے نرخرے کے قریب اپنے دائیں گھٹنے کا دباؤ بڑھاتے ہوئے تلخ لہجے میں کہا۔ "اب تم اتنے کم سن بھی نہیں ہو کہ اس بات کا مطلب نہ سمجھ سکو۔"

"مم... مم... میں... سب کچھ... بس... سمجھتا ہوں۔" وہ میرے دائیں گھٹنے کی وحشیانہ گرفت سے بچنے کی کوشش کرتے ہوئے بلبلایا۔ "تم مجھ سے یہ جائیداد کسی طرح نہیں چھین سکتے۔ میں اپنی جان پر کھیل جاؤں گا۔"

"دماغ خراب ہوا ہے تیرا!" میں نے اس کی گردن پر بھرپور ہاتھ رسید کرتے ہوئے کہا اور اس بار وہ بری طرح تڑپ کر میری گرفت سے نکل گیا۔ میری گرفت سے آزاد ہوتے ہی وہ اسٹون ہاؤس کے بجنر فرش پر لڑھکتا ہوا کافی دور تک چلا گیا پھر ہانپتے ہوئے اپنے قدموں پر کھڑا ہو کر مجھے کینہ توز نظروں سے گھورنے لگا۔

"رخشی کہاں ہے؟" میں نے اپنی جگہ کھڑے کھڑے غراتے ہوئے سوال کیا۔

"میں کسی رخشی کو نہیں جانتا۔" وہ اپنی گردن سہلاتے ہوئے غصیلے لہجے میں بولا۔

"تم کون ہو؟ اور یہاں کر رہے ہو؟"

"ارے واہ!" وہ بھنا کر بولا۔ "الٹا چور کوتوال کو ڈانٹ رہا ہے۔ بابے یہ میرا گھر ہے اور میں اس کا مالک ہوں۔ سمجھ گیا؟ اب جاتا ہے یا دوسری ترکیب استعمال کرنا پڑے گی مجھے؟"

اس کا جواب میرے لیے حیرت انگیز تھا لیکن میں نے اس کے لہجے سے یہ اندازہ لگا لیا تھا کہ وہ جو کچھ کہہ رہا تھا پورے اعتماد سے کہہ رہا تھا اور اس بات نے مجھے الجھن میں ڈال دیا تھا۔

"یہ مکان کب اور کتنے میں خریدا ہے تو نے؟" میں نے اس بار مصالحانہ لہجے میں سوال کیا۔

وہ ہذیانی انداز میں ہنسا۔ "یہ مکان تو بڑی بات ہے میں تو جھونپڑی خریدنے کی طاقت بھی نہیں رکھتا تھا۔"

"پھر یہ تیری ملکیت کیسے بن گئی؟"

"بس وہی ہے میرے مولا کی، خیرات میں ملا ہے۔" اس کی آنکھوں میں حریصانہ چمک عود کر آئی۔

"خیرات میں ملا ہے؟" میں حیرت سے تقریباً چیخ پڑا۔ "کون سخی مل گیا تھا تجھے؟"

"بس اپنے اڈے پر بیٹھا بھیک مانگ رہا تھا کہ ایک بڑی سی کار میرے پاس آ رکی۔ میں نے اپنی عادت کے مطابق اللہ کے نام پر ہاتھ پھیلا دیا۔ کار والے نے میری ہتھیلی پر سو کا نوٹ رکھتے ہوئے کھڑکی سے سر نکال کر پوچھا کہ مکان چاہیے؟ مجھے کیا انکار ہو سکتا تھا بس وہ اپنی گاڑی میں مجھے یہاں لے آیا۔"

"اس وقت یہ گھر خالی پڑا ہوا تھا؟" میں نے اس کی بات کاٹ کر اضطراری لہجے میں سوال کیا۔

"ایک عورت تھی جسے وہ اپنے ساتھ لے گیا۔ اب تو یہاں میرا راج ہے۔ ایسا ایسا سامان بھرا پڑا ہے جو میں نے خواب میں بھی نہیں دیکھا تھا۔ ایک دو دن میں کبھی شہر بھر کے فقیروں کی یہاں دعوت کروں گا۔"

"یہ مکان اسی عورت کا ہے۔" دوسرا اُلّو بہت بڑا ہو کے بات ہے۔ مجھے یہاں پھنسا کر عورت کو اٹھا لے گیا ہے۔ قانونی کارروائی کے بغیر کوئی کسی جائیداد کا مالک نہیں بن سکتا۔ عورت کو موقع مل گیا تو تجھے اندر کرا دے گی۔"

وہ سوچ میں پڑ گیا۔ "ایک کاغذ تو وہ دے گیا ہے مجھ کو، کہہ رہا تھا کہ بس وہی کافی ہو گا۔"

بمشکل میں اسے اس بات پر آمادہ کر سکا تھا کہ وہ کاغذ مجھے دکھائے۔ کاغذ دیکھتے ہی میرے منہ سے بے اختیار ایک گہرا سانس آزاد ہو گیا۔ کاغذ پر لکھا ہوا تھا۔ "یہ مکان آج سے حامل رقعہ کی ملکیت میں دیا جا رہا ہے۔ میرا اس سے کوئی تعلق نہ ہو گا۔" ان سطور کے نیچے قاسم کا نام لکھا ہوا تھا جن کے نیچے اسی دن کی تاریخ درج تھی۔

"مکان مل گیا تھا تو مجھے مارنے کو کیوں دوڑا تھا؟" میں نے پرچا اسے واپس دیتے ہوئے سوال کیا۔

"وہ بھی تو مائی باپ کہہ گیا تھا کہ کوئی بھی اجنبی یہاں آئے تو اس کے ہاتھ پیر توڑ کر اسے باہر پھینک دوں۔ ورنہ مجھے کمزور دیکھ کر اس کا کوئی بھی واقف کار مجھے نکال کر اس مکان پر قبضہ کر لے گا۔"

"عورت اپنی خوشی سے اس کے ساتھ گئی تھی؟"

وہ ہونٹ بھینچ کر عجیب سے انداز میں ہنسا۔ "عورت کو کوئی زبردستی نہیں لے جا سکتا بابو! وہ ہمیشہ خوشی سے جاتی ہے۔ رنگے ہاتھوں پکڑی جائے تو شور مچا دیتی ہے کہ اس پر ظلم کیا گیا۔ اسے زبردستی اٹھا لیا گیا... لے، وہ بھی آ گئے۔"

بات کرتے کرتے اس کا چہرہ ایک دم کھل اٹھا تھا۔ میں

برکت دے گا۔"
"شٹ اپ!" لے لو نے جھلا کر اسے درمیان ہی میں جھنکار دیا۔ "جو کہہ رہا ہوں، وہ کرو ورنہ کھوپڑی اڑا دوں گا۔"
"مجھے جانے دو۔" بھکاری کی آواز تھرا گئی۔ "میں کسی سے کچھ نہیں کہوں گا۔ جو کچھ یہاں دیکھا ہے، سب بھول جاؤں گا۔ میں تو اپنی اوقات سے بڑھ کر ہاتھ مارنے کے چکر میں برباد ہی ہو گیا۔"

لے لو کے دل پر اس کی فریاد کا کوئی اثر نہ ہوا۔ وہ پہلے ہی بھکاری سے خاصا قریب تھا۔ پھر جوں ہی وہ بربریت کے عالم میں دانت پیستا ہوا اس کی طرف بڑھا، کیڑا بھکاری دونوں ہاتھ جوڑتے ہوئے آگے کی طرف لپکا جیسے لے لو کے قدموں میں گر کر معافی مانگنے کا ارادہ رکھتا ہو، پھر اس سے پہلے کہ لے لو اسے روکتا، بھکاری نے اس کی دونوں ٹانگیں جکڑ کر گھسیٹ لیں۔ اور لے لو کسی وزنی شہتیر کی طرح پشت کے بل پختہ فرش پر ڈھیر ہو گیا۔

فرش سے کھوپڑی ٹکراتے ہی لے لو کے حلق سے خفیف سی غراہٹ ابھری تھی۔ مجھے یقین تھا کہ اس ضرب پر اسے دن میں تارے نظر آ گئے ہوں گے۔

اپنی جان کے خوف سے سہمے ہوئے کیڑے بھکاری نے زبردست کام کر دکھایا تھا۔ مجھے اس کی طاقت کا بخوبی اندازہ ہو چکا تھا لیکن لے لو اس وقت مسلح تھا۔ میں بھکاری کی مدد سے لے لو کو زیر کرنے کے لیے ان دونوں کی طرف لپکا۔ بھکاری جونک کی طرح لے لو کی پنڈلیوں سے لپٹا ہوا تھا اور اس کے بدن کو شدید جھٹکے دیے جا رہا تھا اور لے لو اس کوشش میں تھا کہ کسی طرح موقع پاتے ہی داہنا ہاتھ سیدھا کر کے گولی مار دے کیونکہ ریوالور اس وقت بھی اس کے ہاتھ میں دبا ہوا تھا۔

میں نے بڑھ کر لے لو کے داہنے ہاتھ کو پکڑنا چاہا اور اسی لمحے شاید کیڑے بھکاری نے مار دیا جانے کی بنا پر اپنی گرفت قدرے ڈھیلی کی اور لے لو نے میرے کامیاب ہونے سے پہلے بھکاری کی کھوپڑی میں گولی اتار دی۔

فائر کے پُرشور دھماکے کے ساتھ کیڑے بھکاری کی بھیانک چیخ فلک شگاف تھی۔ اس کی کھوپڑی کے زخم سے خون کا فوارہ ابل پڑا تھا اور وہ خود اچھل کر دور جا گرا تھا۔

میرے لیے وہ صورت حال نازک اور بدترین تھی۔ میں نے پوری قوت کے ساتھ لے لو کی داہنی کلائی پر ٹھوکر رسید کی۔ ریوالور اس کے ہاتھ سے چھوٹ کر لڑھکتا ہوا دور جا گرا۔ اب لے لو غیر مسلح ہو گیا تھا اور میں تھوڑی سی جدوجہد کے بعد اسے زیر کر سکتا تھا لیکن دھماکے اور بھکاری کی چیخوں کے بعد وہاں رکنا بدترین حماقت کے مترادف ہوتا۔

اس معاملے میں لے لو کی قوت فیصلہ مجھ پر سبقت لے گئی۔ میں متذبذب رہا اور اس نے فرش سے اٹھتے ہی مجھ سے الجھنے کے بجائے نکاسی کے راستے کی طرف دوڑ لگا دی۔ میں بھی بلا تامل اس کے پیچھے ہو لیا۔

وہ چونکہ اس رہائشی علاقے کی بغلی سڑک تھی لہٰذا فائر اور چیخ کے باوجود ادھر سناٹا ہی تھا لیکن مجھے یقین تھا کہ اگلی سمت میں اس وقت تک بہت سے لوگ صورت حال معلوم کرنے کی فکر میں باہر نکل آئے ہوں گے۔

پھاٹک سے نکلتے ہی لے لو کی چال اعتدال پر آ گئی۔ تاکہ اتفاقاً کوئی سامنے آ بھی جائے تو اس پر شبہ نہ کر سکے۔ میں بھی اس کے ساتھ ہو لیا۔ میں نے دیکھ لیا تھا کہ اس کی سفید کار میری گاڑی سے آگے کھڑی ہوئی تھی۔
"اب کیا مصیبت ہے؟ جاؤ دفع ہو جاؤ۔" وہ مجھے گھورتے ہوئے کسی کٹکھنے کتے کی طرح غرایا۔
"فیصلہ نہیں کرو گے میرا؟" میں نے مضحکانہ لہجے میں سوال کیا۔
"مجھے اس کیڑے کی قوت کا ذرا بھی اندازہ ہوتا تو پہلے ہی کو ٹھکانے لگاتا۔ اب مقدر سے تمہیں کچھ مہلت مل ہی گئی ہے تو فوراً میری نگاہوں سے دور ہو جاؤ۔ ورنہ میں نتائج کی پروا کیے بغیر یہیں تمہارا خون پی جاؤں گا۔"
"میرا خون بہت کڑوا ہے میرے دوست۔ اسی لیے آج تک زندہ پھر رہا ہوں۔ مجھے صرف اتنا بتا دو کہ روشنی کہاں ہے؟ میں فوراً تمہارا پیچھا چھوڑ دوں گا۔ ورنہ تمہارا تعاقب کرتا رہوں گا۔"
"تعاقب!" وہ یوں چونک کر بولا جیسے اس وقت تک اس امکان کو فراموش ہی کیے رہا ہو۔ پھر حسرت آمیز لہجے میں بولا۔ "یہ سب سے عمدہ ترکیب ہے۔ کسی بھی ویرانے میں جا کر دو دو ہاتھ کیے لیتے ہیں۔ جس کا مقدر یاوری کر گیا، وہ زندہ لوٹے گا اور دوسرے کی لاش وہیں سڑنے کے لیے پڑی رہ جائے گی۔"
"ایسی گھٹیا باتیں تم ہی سوچ سکتے ہو۔ میں تمہاری لاش کو ہرگز بے گور و کفن نہ چھوڑوں گا۔" میں نے اچانک خاموش ہو کر اپنے کان فضا پر جما دیے۔ ہوا کی لہروں کے دوش پر ڈولتے وقفے سے کہیں دور سے کسی سائرن کی موہوم آواز سنائی دے رہی تھی جو بتدریج واضح ہوتی جا رہی تھی۔ میرے ذہن میں پہلا خیال یہی آیا کہ شاید اس علاقے کے کسی مکین نے فائر اور چیخ کے بعد

نے پولیس کو باخبر کر دیا ہے۔

میں اپنی کار کے قریب رک گیا۔

"پھر آ رہے ہو نا میرے پیچھے؟" اس نے آگے بڑھتے ہوئے تائید طلب لہجے میں سوال کیا۔

میں ہاتھ ہلا کر ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھ گیا جب اس کی کار اسٹارٹ ہو کر کافی آگے نکل گئی تو میں نے پھرتی کے ساتھ کار واپس گھمائی اور مخالف سمت میں روانہ ہو گیا۔

پولیس کار کے سائرن کا شور اب خاصا قریب آ چکا تھا۔

میں نے عقب نما آئینے میں دیکھا کہ لے ٹو نے بھی اپنی کار واپس گھمائی تھی۔ شاید وہ مجھے پھانسنے کے لیے کوئی مؤثر تدبیر سوچ چکا تھا جب ہی ساتھ چلنے پر مصر تھا لیکن میں کسی بھی قیمت پر اپنی گردن کو داؤ پر لگانے کے لیے آمادہ نہیں تھا۔

اسٹون ہاؤس میں ریوالور میری جیب سے نکل جانے کے بعد میں بے ہتھیار رہ گیا تھا لیکن مجھے یقین تھا کہ جب وہ دوسری بار مجھ سے ہمکنار ہو گا تو نہ صرف کسی آتشیں اسلحے سے لیس ہو گا بلکہ آدھ کمبا والی چاکو بھی ساتھ لائے گا، تاکہ مجھے کچھ سوچنے کا موقع دیے بغیر زیر کر سکے۔

لے ٹو کو اپنے پیچھے آتے دیکھ کر میں نے کار فوراً ہی ایک گلی میں موڑ لی اور پھر میں سمت یا فاصلے کا تعین کیے بغیر گلیوں میں بھٹکتا رہا۔ کم و بیش دس منٹ بعد ایک سڑک نظر آئی تو میدان صاف تھا۔

میرے ذہن میں رہ رہ کر اس کبڑے بھکاری کا پیکر سر ابھارتا تھا جو بے چارہ حیات میں ملنے والی ایک کوٹھی کے قریب آخر کار اپنی جان گنوا بیٹھا تھا۔ اس بدنصیب کی جرم انگیز موت اپنی جگہ تھی اور دوسری طرف رخشی بھی غائب ہو چکی تھی اور بھکاری کے بیان کے مطابق اسے لے جانے والا لے ٹو تھا۔

تین دن پہلے جہانگیر پراسرار طور پر غائب ہوا اور اب رخشی دن دہاڑے اپنے گھر سے اٹھا لی گئی تھی۔ مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے میری لاہور میں موجودگی کے دوران کراچی میں معاملات کچھ عجیب سی نہج پر چل پڑے تھے جن کا بظاہر کوئی سر پیر نظر نہیں آ رہا تھا۔ لے دے کر بس یہی ایک امکان نظر آتا تھا کہ ان لوگوں سے یقینی طور پر کہیں نہ کہیں کوئی ایسی بے احتیاطی سرزد ہوئی تھی کہ لے ٹو بذاتِ خود فوری طور پر کراچی کے معاملات میں دلچسپی لینے پر مجبور ہو گیا تھا اور اس نے کراچی آتے ہی سب سے پہلے رخشی پر ہاتھ ڈالا تھا جو ان کی دوست اور ہمدرد تھی۔

ایک دن میں دو بار لے ٹو سے ٹکراؤ ہونا کوئی معمولی بات نہیں تھی اور دونوں ہی بار حالات کے تحت ہم دونوں ایک دوسرے کا کچھ بگاڑے بغیر اپنی اپنی راہ پر ہو لینے پر مجبور ہو گئے تھے اور اس ساری بھاگ دوڑ کے نتیجے میں کبڑا بھکاری بے موت مارا گیا تھا۔

اس وقت میرے ذہن میں رہ رہ کر ایک نام سر ابھار رہا تھا۔ عزیز احمد جو کسی زمانے میں قاسم کا دستِ راست ہوا کرتا تھا۔ پھر قاسم کی موت کے بعد کچھ روز کے لیے وہ لاپتا ہو گیا اور جب تنظیم کی طرف سے قاسم کا منصب رخشی کو سونپا گیا تو اس نے بکھرے ہوئے لوگوں کو یکجا کرنے کی کوشش میں عزیز احمد سے بھی رابطہ قائم کیا لیکن عزیز نے دو ٹوک الفاظ میں اس کے لیے کام کرنے سے انکار کر دیا۔

پھر مجھے لے ٹو کے بریف کیس میں سے کاغذ کا ایک ٹکڑا ملا جس پر عزیز احمد کا نام لکھا ہوا تھا۔ اس بارے میں تھوڑی ہی دیر پہلے رخشی سے معلوم ہوا تھا کہ عزیز نے ان دنوں بندرگاہ کے علاقے میں تیسرے درجے کا ایک ہوٹل خرید لیا ہوا تھا اور شام کو عموماً وہیں پایا جاتا تھا۔

لے ٹو کے بریف کیس سے اس کا نام برآمد ہونے کی وجہ سے اس کی ذات میرے لیے اہمیت اختیار کر گئی تھی اور میرا خیال تھا کہ اس سے مجھے کوئی نہ کوئی اہم سراغ ضرور مل سکے گا لیکن میرے لیے کرنل زبیدی کی کار اب خطرناک ہو چکی تھی۔ لے ٹو اسے دیکھ چکا تھا اور دور سے بھی پہچان سکتا تھا۔

معاً مجھے خیال آیا کہ کہیں لے ٹو کار کے نمبروں کے ساتھ رجسٹریشن آفس سے کار کے مالک کا سراغ نہ لگا لے۔ ایسی صورت میں وہ کرنل زبیدی پر اپنی توجہ مرکوز کر دیتا اور پھر یہ معلوم ہونے پر کہ کرنل ایک جوان لڑکی کا بھی باپ ہے اس کے ذہن میں عزالہ کا نام ابھر آتا جس کی فصاحت کی تنظیم میں خاصی تشہیر ہوئی تھی۔ پھر عزالہ کی شناخت کے ساتھ ہی دشواریوں کا ایک نیا باب کھل جاتا۔ میں نے فوراً ہی کار راستے میں چھوڑنے کا فیصلہ کر لیا۔

پھر سے ایک بارونق علاقے میں کار پارک کر کے میں ٹیکسی سے گھر روانہ ہو گیا۔

"گاڑی کیا ہوئی؟" مجھے ٹیکسی سے برآمد ہوتے دیکھ کر عزالہ کے باپ نے تشویش ناک انداز میں سوال کیا تھا۔

"رات چوری ہو گئی۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔

اس کی آنکھیں حیرت سے پیشانی پر جا چڑھیں۔ "کیا کہہ رہے ہو؟ ابھی صبح تو تم لے گئے ہو۔"

"...راستے میں چھوڑ آیا ہوں۔ آپ کو اس کی چوری کی رپورٹ درج کرانا ہے۔" میں نے کہا اور وہ اس اقدام کا سبب معلوم کرنے پر تل گیا۔ میں نے اسے اختصار کے ساتھ مقصد سے آگاہ کیا تو وہ فوراً ہی رپورٹ درج کرانے روانہ ہو گیا۔ اسے خدشہ تھا کہ رکشا کی بازیابی میں تاخیر ہو گئی تو وہ کہیں بیچ کر نہ کھا لی جائے۔

اس کے جاتے ہی غزالہ میرے پاس آ پہنچی۔ "بہت جلد واپس لوٹ آئے ہیں آپ؟"

"ہاں رخشی کو بدمعاش لے گیا تمہاری۔"

"کیوں؟ کیا ہوا اسے؟" اس نے حیرت سے سوال کیا۔

"میرے پہنچنے سے پہلے اسے لوٹے اٹھا لے گیا۔ مجھے وہاں الجھائے رکھنے کے لیے ایک بھکاری کو وہاں چھوڑ گیا تھا اور اس مقصد میں پوری طرح کامیاب رہا۔ رخشی کو کہیں پہنچا کر واپس آیا تو میں وہیں بھکاری کے ساتھ الجھا ہوا تھا۔"

"تو کیا وہ پہلے ہی رخشی کی طرف سے کھٹک گیا تھا؟"

"بظاہر تو یہی معلوم ہوتا ہے۔ اس وقت وہ میرے ہاتھوں سے بال بال بچا ہے۔ اگر وہ بھکاری اس کے ہاتھوں نہ مارا گیا ہوتا تو لوٹے اس وقت میرا قیدی ہوتا۔"

"کیا یہ ممکن نہیں کہ رخشی نے اسے لوٹے کے ساتھ مل کر آپ کو گھیرنے کی کوشش کی ہو؟" وہ پوری کہانی خاموشی کے ساتھ سننے کے بعد بولی "لوٹے کو سنگل دے کر خود ہی وہاں سے کھسک گئی ہو تاکہ آپ کی نگاہوں میں بدستور اچھی بنی رہے؟"

"کوڑی تو بہت دور کی لائی ہو۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا "مگر مرتے بھکاری نے بھی جو کچھ بتایا اس سے یہی ظاہر ہوتا ہے کہ رخشی اپنی مرضی سے لوٹے کے ساتھ گئی تھی لیکن سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اسے ایسا کرنے کی کیا ضرورت تھی؟ جہاں تک میں اس کے مزاج کو سمجھ سکا ہوں وہ بہت ضدی عورت ہے۔ اسے اپنے فیصلے تبدیل کرنے پر آمادہ کرنا بہت مشکل کام ہے۔ ایک بار وہ لوٹے کے خلاف بغاوت کا فیصلہ کر چکی ہے تو اب اس کے ساتھ ہرگز مخلص نہ ہو سکے گی۔"

"پھر اب آپ اسے بھی تلاش کریں گے؟"

"مل گئی تو اچھا ہو گا، ورنہ اصل نشانہ اس بار لوٹے ہے۔"

"لوٹے تو بڑا عجیب سا لگتا ہے۔" وہ بولی "معلوم ہوتا ہے کہ ہم کسی افسانوی دنیا کی باتیں کر رہے ہیں۔ آپ اس کا نام کیوں نہیں لیتے؟"

"کیا نام لوں؟ جب اس نے خود ہی افسانوی روپ دھارا ہوا ہے تو ہم کیا کر سکتے ہیں۔ پہلے توقیر کے نام سے سامنے آیا تھا پھر آج صبح لاہور سے پتا چلا کہ اس کا نام راجہ ظہور احمد ہے۔ بریف کیس کھولا تو پرویز احمد کے نام کا شناختی کارڈ سامنے آ گیا۔ اب بتاؤ کہ اس کا ذکر کس نام سے کیا جائے؟ اس کے علاوہ تو سب ہی سامنے آ چکے ہیں۔"

"آپ بھی ٹھیک ہی کہتے ہیں۔" وہ مسکراتے ہوئے بولی۔

"پھر اب کدھر کا قصد ہے؟"

"بندرگاہ کے علاقے کی خاک چھاننے کا ارادہ ہے۔ اسی بہانے اسلحہ ساتھ لے کر نکلوں گا۔"

پستول اور فالتو راؤنڈز کے ساتھ ہی غزالہ نے مجھے اپنے لوٹے کے بریف کیس سے برآمد ہونے والی پرفیوم اور سائنائیڈ کی شیشی ایک سرنج سمیت ساتھ لے لی اور پھر وہاں سے روانہ ہو گیا۔

پہلے میرا ارادہ تھا کہ ایک چکر فیکٹری کا بھی لگا لوں مگر کیونکہ ادھر کے معاملات سے میں کافی عرصے سے لاتعلق ہو کر رہ گیا تھا۔ میرا خیال تھا کہ طوطی اور دینا کام نگران کے بعد فیکٹری کا پیچھا چھوڑ دیا گیا ہوگا لیکن پھر میں نے پروگرام بدل دیا۔ لوٹے شہر میں موجود تھا اور میری بحالی آمد سے بھی پوری طرح واقف تھا۔ وہ سوچ سکتا تھا کہ شاید میں موقع ملتے ہی فیکٹری کا رخ کرنے کی کوشش کروں۔ ایسی صورت میں میرا وہاں جانا ثابت سے کم نہ ہوتا۔

میں نے نگینہ سینما کے قریب ٹیکسی چھوڑ دی۔

ٹیکسی سے اتر کر میں سگریٹ خریدنے کے بہانے ایک دکان کی طرف بڑھ گیا۔

"عزیزیہ کا ہوٹل کدھر ہے چاچا؟" میں نے دکاندار کو سگریٹ کے پیسے دیتے ہوئے سرسری لہجے میں سوال کیا۔

"عزیزیہ کا ہوٹل؟" دکاندار نے اشتباہ آمیز نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے دہرایا۔ پھر رازدارانہ لہجے میں بولا۔ "خریدنا ہے یا بیچنا ہے؟"

میرے لیے اس کا ردعمل غیر متوقع تھا۔ لحظہ بھر کے لیے تو میں بوکھلا گیا لیکن فوراً ہی سنبھالا لے لیا اور مسکراتے ہوئے سوال کیا "وہ کیا بیچتا اور خریدتا ہے؟"

"چرس، افیم، ہیروئن، ولایتی دارو۔ ہر چیز کا سودا کرتا ہے۔ تم کیا لایا ہے؟"

"مال لایا نہیں، اسے لے جانا ہے۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا "وہاں میرے گاؤں کا ایک چھوکرا کام کرتا ہے۔ اس کی ماں کا خط بھیجا ہے۔ میں کوئی غلط دھندا نہیں کرتا۔"

"پھر روٹی کدھر سے کھاتا ہے بابو؟" وہ بگڑ کر تلخ لہجے میں

خوش کرم کار سے نئی بندھی تنخواہ کے ساتھ محض ایک پیشہ بانٹنے
کے سوا لگنے لگے اور ریل علی بھگت سے آنے والا مال بازار میں
لاگت سے بھی کم داموں پر بکنے لگا تو اجارہ دار دکانداروں کے
چھکے چھوٹ گئے اور رفتہ رفتہ اس ملی بھگت کو اکثریت نے
ایک سود مند متبادل کے طور پر قبول کر لیا جو اس صورت حال
سے سمجھوتا نہ کر سکے وہ بازار میں کہیں نہ پنپ سکے کیونکہ رشوت خور
افسر کی دلی خواہش ہوتی تھی کہ ہر ایک بے ایمانی کرے تاکہ
اسے اپنے سیکٹر سے ملتے رہیں ان نذرانوں سے اسے خاک ملتا تھا
جو وہ انھیں رعایتیں دیتا۔

میری دانست میں یہ رشوت کی مختصر اور جامع سی تعریف
تھی اور اگر لوٹا دیا تو قوانین کو یک جنبش قلم موقوف کر کے
نئے قوانین تصنیف کیے جاتے جن میں افسران مجاز کے اختیارات
تمیزی کو حتی الامکان کم کرتے ہوئے ہر جرم کی واضح اور غیر مشروط
تعریف کے ساتھ اس کی سزا بھی مندرج کر دی جاتی تو بہت سے
بے شمار خرابیاں خود بخود مفقود ہو جاتیں۔

اچانک میرا پیر ایک گڑھے میں جا پڑا۔ شدید جھٹکا
سا لگا لیکن میں کوشش کر کے گرنے سے بچا رہا۔ میں نے فوراً
ہی چلتے چلتے سوچنے کے سلسلے کو خیر باد کہا اور سگریٹ سلگا کر
گرد و پیش کا جائزہ لیتا ہوا بڑھنے لگا۔

آخرکار میں بہانے ہوتے پہنچتے پر ایک بے نام ہوٹل
کے سامنے پہنچ گیا۔ جہاں دوپہر کے وقت بھی خاصی بھیڑ نظر
آرہی تھی۔ میں گستاخانہ انداز میں ٹہلتا ہوا ہوٹل میں داخل ہو گیا
اور خالی میز کی تلاش میں نگاہیں دوڑانے لگا لیکن ہوٹل میں کوئی
میز خالی نہیں تھی۔ میں بڑھ کر ایک ایسی میز کے گرد جا بیٹھا
جہاں پہلے سے ایک ادھیڑ عمر مزدور براجمان تھا۔

میرے بیٹھتے ہی ایک نوخیز لڑکے نے پانی سے بھرا ہوا
اسٹین لیس اسٹیل کا جگ اور گلاس پوری قوت سے مار کر میز
پر لا پٹکا۔ اسی لمحے ملے جلے شور میں تیز گھنٹی کی آواز گونجی۔ میں
نے مڑ کر دیکھا تو کاؤنٹر پر دو افراد کھڑے تھے۔

"دو چائے سے ڈھائی روپیہ۔" ہوٹل کے کسی گوشے سے ایک
آواز گونجی اور کاؤنٹر والا اپنے سامنے والوں کو ریزگاری لوٹانے لگا۔

لباس کے اعتبار سے میں ہوٹل میں موجود لوگوں سے
بالکل الگ نظر آرہا تھا۔ چند لمحے چاروں طرف دیکھنے کے بعد
میں نے جگ میں سے پانی نکال کر پیا اور ٹیبل والے کو ایک
چائے کا آرڈر دے دیا۔

اس دوران میں میرے سامنے بیٹھا ہوا ادھیڑ عمر مزدور
کئی بار تجسس آمیز نگاہوں سے میرا جائزہ لے چکا تھا لیکن جوں ہی
میں اس کی طرف متوجہ ہوتا وہ مجھ سے لاتعلق نظر آنے لگتا۔

جمود توڑنے کی خاطر میں نے جیب سے سگریٹ کا پیکٹ
نکالا اور رسماً پیش کرنے کے لیے سامنے والے کی طرف ہاتھ بڑھا دیا۔ اس
نے بے نیازی کے ساتھ مٹھی میں دبے ہوئے سگریٹ کے
ٹوٹے کا کش لگا کر دوبارہ میری طرف بڑھا دیا۔ میں نے سگریٹ
سلگا کر شکریے کے ساتھ ٹوٹا اسے واپس کر دیا۔

چائے پیتے ہوئے میں نے اپنی حکمت عملی میں فوری
طور پر رد و بدل کر ڈالا اور اپنے سامنے والے سے بات کرنے
کا ارادہ بالکل ترک کر دیا۔ پیالی خالی کر کے بل کاؤنٹر پر جا پہنچا
اور پیسے ادا کرتے ہوئے کاؤنٹر والے سے سوال کر بیٹھا۔

"عزیز بھائی کدھر ہے؟"

"تم کون ہو؟" اس نے اشتباہ آمیز نظروں سے مجھے
گھورتے ہوئے سوال کیا۔

"وہ میرا پرانا یار ہے۔ سنا ہے کہ اس علاقے میں کوئی
ہوٹل لے لیا ہے اس نے۔ یہ اس کا ہوٹل تو نہیں ہے؟"

"اس کا ہے۔ ملنا ہے تو شام چھ بجے آ جانا۔ کاؤنٹر پر
وہیں ملے گا۔"

"اوہ!" میں نے گہرا سانس لے کر کہا۔ "شام میں تو میں
کراچی سے چلا جاؤں گا۔" پھر بے پروایانہ لہجے میں بولا "خیر میرا
نام سلام ہے۔ اسے میرا سلام کہہ دینا۔ پھر کبھی ادھر آنا ہوا تو
اس سے مل لوں گا۔" میں نے دانستہ اس کا پتا معلوم نہیں کیا۔

"کوئی ضروری کام تو نہیں ہے اس سے؟" کاؤنٹر والے
نے رازدارانہ لہجے میں سوال کیا۔

"نہیں۔ کام تو کچھ بھی نہیں ہے۔ اسے معلوم ہوا کہ میں
کراچی آ کر اس سے ملے بغیر لوٹ گیا تو بہت ناراض ہوگا۔ اب
کم از کم وہ کوئی شکایت تو نہ کر سکے گا مجھ سے۔"

"تم کہاں سے آئے ہو؟"

"لاہور سے چار روز پہلے آیا تھا۔ آج شام واپس جا رہا ہوں۔
مجھے کل ہی معلوم ہوا تھا کہ وہ ادھر ہوٹل چلا رہا ہے۔ مولا جانے وہ اس
وقت کہاں ہو سکتا ہے؟"

"بادشاہ آدمی ہے۔ شہر بھر میں کہیں بھی ہو سکتا ہے۔" اس کے
لہجے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ جانتے ہوئے بھی کچھ چھپا رہا تھا "بتانے
کو میں دو چار ٹھکانے بتا سکتا ہوں لیکن تم پردیسی ہو جگہ جگہ دھکے
کھاتے پھرو گے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ پھر بھی ہاتھ نہ آئے۔
تم بلا وجہ مجھے بددعائیں دیتے پھرو گے۔"

"ٹھکانے بتا دو اور وقت ہوا تو کوشش کر لوں گا۔"

وہ سوچ میں پڑ گیا۔ اس اثنا میں یکے بعد دیگرے کاؤنٹر

پھر وہ کاؤنٹر کے پیچھے آ گئے۔ ایک نے خوش دلی سے پیسے ادا کیے تھے، دوسرے نے بائیں آنکھ دبا کر مال مانگا تھا اور کاؤنٹر والے نے اپنی ایک دراز سے میری جانی پہچانی ہیروئن کی پڑیا نکال کر اس کی طرف بڑھا دی۔

"شہر میں تم بلا وجہ ہی بھٹکتے پھر رہے ہو۔" اپنے کام سے فارغ ہو کر وہ کہنے لگا۔ "تم اس کے پرانے دوست ہو، اس لیے بتا رہا ہوں۔ ورنہ کسی کو ادھر جانے کی اجازت نہیں ہے۔ مل ایریا میں ملانے سے آگے ایک پلاٹ پر بہت بڑا کھلا گودام ہے، وہاں ایک بڑا ہال بھی بنا ہوا ہے۔ وہاں پہنچ کر چوکیدار سے پوچھ لینا۔ عزیز نے ملنا چاہا تو خود ہی اندر بلا لے گا۔"

"تو کیا یہ امکان بھی ہے کہ وہ ملنے سے انکار کر دے؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔

"یہ تمہارے اور اس کے تعلقات پر منحصر ہے۔" میں نے بتایا نا کہ کسی کو ادھر جانے کی اجازت نہیں ہے۔ تم بھی اسے یہ مت بتانا کہ وہاں کا پتا میں نے بتایا ہے۔ تم اس کے پرانے دوست ہو، اس لیے بتائے دے رہا ہوں۔"

"وہ وہاں کیا کرتا ہے جو کسی کا آنا پسند نہیں کرتا؟"

"یہ سب اسی سے پوچھ لینا۔" وہ میرا سوال ٹال کر مجھے گودام کا پتا سمجھانے لگا۔

میں وہاں سے سیدھا سوسائٹی کے علاقے کی طرف روانہ ہو گیا کیونکہ اب میرے لیے سواری کا انتظام ناگزیر ہو گیا تھا جس کے لیے کرائے کی کار ہی سب سے موزوں رہتی۔

سوسائٹی کے ایک شوروم سے ٹھا فورا انجن والی ایک کار کرائے پر حاصل کر کے مل ایریا کی طرف روانہ ہو گیا اور تھوڑی سی تلاش کے بعد اس گودام پر پہنچنے میں کامیاب ہو گیا جس کا پتا عزیز کے ہوٹل سے معلوم ہوا تھا۔

وہ گودام ایک بالکل ویران علاقے میں واقع تھا جہاں قرب و جوار کے صنعتی پلاٹوں کے گرد صرف چار دیواری بنانے پر اکتفا کیا گیا تھا یا پھر وہ خالی ہی پڑے ہوئے تھے۔ یوں معلوم ہوتا تھا جیسے ان وسیع و عریض قطعات اراضی کے مالکان کو زمین کے حصول سے زیادہ کوئی دلچسپی نہیں تھی۔ ورنہ برسہا برس گزرنے کے بعد وہاں ایسی ویرانی کا راج نہ ہوتا۔

میں نے کار ایک طرف چھوڑی اور مطلوبہ گودام کے زنگ خوردہ آہنی پھاٹک کے سامنے پہنچ گیا۔ پہلے میرا ارادہ پھاٹک پر دستک دینے کا تھا لیکن مجھے کچھ اندازہ نہیں تھا کہ اندر کتنی افرادی قوت موجود ہے۔ اندر کی ٹوہ لینے کے لیے میں آگے بڑھ گیا۔ کافی آگے ایک جگہ مجھے شکستہ دیوار میں چند دراڑیں نظر آئیں جو بآسانی قدم جمانے کے کام آ سکتی تھیں۔

میں نے ارد گرد کا میدان صاف دیکھ کر دیوار پر چڑھنے کا ارادہ کر لیا۔ پہلی دراڑ میں قدم جما کر میں نے دیوار کا کنارا تھاما اور اوپر اٹھ کر اندر کا جائزہ لیا تو وہاں کچے میدان میں جا بجا کاٹھ کباڑ کے ڈھیر بکھرے ہوئے تھے۔ اس کے علاوہ وہاں کسی ذی روح کا وجود نظر نہیں آ رہا تھا۔ میں دیوار پر چڑھ کر پھرتی کے ساتھ اندر کود گیا۔

کچھ دیر تک میں وہیں زمین پر بیٹھا اندر کے محل وقوع کا اندازہ لگاتا رہا جو زیادہ پیچیدہ نہیں تھا۔ احاطے کی دیوار کے ساتھ پھاٹک کے قریب ایک کوٹھری بنی ہوئی تھی اور پلاٹ کے انتہائی عقبی حصے میں دیوار سے ذرا دور ایک بڑا سا شیڈ بنا ہوا تھا جہاں عزیز کو موجود ہونا چاہیے تھا۔

میں اس وقت بھیڑیوں کے بھٹ میں آ گھسا تھا اور مجھے اس جسارت کے انجام کا کچھ علم نہیں تھا لیکن پیش قدمی کرنے کے بعد پیچھے ہٹنا میرے لیے ناممکنات میں سے تھا۔ میں دیوار سے لگے لگے پھاٹک کے قریب بنی ہوئی چوکیدار کی کوٹھری کی طرف بڑھنے لگا۔ کوٹھری کے قریب پہنچ کر مجھے بڑی مایوسی ہوئی۔ میں شروع سے ایسی احتیاط کر رہا تھا جیسے میرا معرکہ کسی پہلوان سے ہونے والا ہو لیکن وہاں کوٹھری کا دروازہ کھلا ہوا تھا اور اس پر ایک مختصر قبائلی پوری بے فکری کے ساتھ پاؤں پسارے چیت پڑا سو رہا تھا۔

میں بھرا ہوا پستول سنبھال کر کوٹھری میں داخل ہو گیا۔ اس کا داہنا پیر میں نے ہلایا تو اس نے ہڑبڑا کر آنکھیں کھول دیں۔ پھر اپنے سامنے ایک پستول بردار اجنبی کو دیکھ کر اس کے فرشتے کوچ کر گئے اور وہ مشینی انداز میں چارپائی سے اٹھتا چلا گیا۔

"تم کون ہے؟" اس نے اپنے قدموں پر کھڑے ہوتے ہی بوکھلاتے ہوئے لہجے میں سوال کیا تھا۔

"ہمارا تم سے کوئی دشمنی نہیں ہے برادر خان!" میں نے اسی کے لب و لہجے میں نرمی سے کہا۔ "تمہارا صاحب کدھر ہے؟"

"او تم برادر خان کو غرق کرو!" وہ جھلاتے ہوئے لہجے میں بولا۔ "تم چور کا بچہ! اندر کیسے آیا؟"

وہ میرے لہجے کی نرمی سے غلط معنی اخذ کر رہا تھا۔ میں نے فوراً ہی اس سے سخت رویہ اختیار کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ "ہوش میں رہ کر بات کرو ورنہ کھوپڑی کے ٹکڑے اڑا دوں گا۔ اس جگہ کا مالک کون ہے؟"

اس نے نچلا ہونٹ دانتوں میں دبا کر مجھے یوں گھورا جیسے بس چلے تو مجھے کچا ہی چبا جائے گا لیکن منہ سے کچھ نہ بولا۔

فرش سے اٹھ کھڑا ہوا۔

"م... میں بالکل بے قصور ہوں!" وہ پیچھے ہٹتے ہوئے ہکلایا۔ "یہ قاسم کی زندگی میں بھی مجھ پر نظر رکھتی تھی لیکن قاسم کی وجہ سے میں ہمیشہ اس سے دور رہا۔ آج اس نے خود ہی شراب نوشی کی تجویز پیش کی تھی..."

میرے بھرپور تھپڑ نے اس کی زبان بند کر دی اور وہ برے برے منہ بنانے ہوئے خون تھوکنے لگا۔

"اسے یہاں کون لایا تھا؟" میں نے غضبناک لہجے میں سوال کیا۔

"قق... قاسم کا ایک دوست لایا تھا... بلکہ یہ خود اس کے ساتھ آئی تھی۔" اس نے مار سے بچنے کے لیے جلدی سے جواب دیا۔

"نام کیا ہے قاسم کے اس دوست کا؟" میں نے پھاڑ کھانے والے لہجے میں دریافت کیا۔

"ظہور... راجہ ظہور احمد۔" اس نے گہرے گہرے سانسوں کے درمیان لجلت جواب دیا۔

"تمہارا کیا تعلق ہے اس سے؟" میں نے ایک گہرا سانس لیتے ہوئے سوال کیا۔

"بس قاسم کے حوالے سے دوستی ہے۔ کبھی کبھار چھوٹے موٹے کام لیتا رہتا ہے جس کا پورا معاوضہ دیتا ہے۔ رخشی کے معاملے میں بھی پانچ ہزار کا وعدہ کر کے گیا ہے۔"

"واپس کب آئے گا؟" میں نے پہلو بدلتے ہوئے سوال کیا۔

"آج کی رات شاید یہیں بسر کرے گا۔ شہر میں وہ کسی سے خائف معلوم ہوتا ہے۔"

"رخشی کے علاوہ وہ یہاں اور کتنے قیدی ہیں؟"

"کک... کوئی بھی نہیں۔" اس نے ہکلاتے ہوئے جواب دیا اور ایک بار پھر میں نے طیش میں آ کر اس کا جبڑا اسلا دیا اور اس کی ٹھوڑی کی کھال بری طرح ادھڑ گئی۔ اس نے اپنے جواب کی تصحیح کرنے میں تاخیر کی تو میں نے دوسرا مکا بھی رسید کر دیا اور اس بار وہ بلبلا کر رہ گیا۔

"ٹھ... ٹھہرو... سب بتاتا ہوں۔" وہ دونوں ہاتھ اٹھا کر مجھے روکتے ہوئے گڑگڑایا پھر جلدی سے بولا۔ "یہاں ایک اور بھی قیدی موجود ہے لیکن اس کا ظہور سے کوئی تعلق نہیں ہے۔"

"کون ہے وہ؟" میں نے درشت لہجے میں سوال کیا۔

"جج... جہانگیر!" وہ سہمے ہوئے لہجے میں بولا اور میں نے ایک مرتبہ پھر اسے لاتوں اور مکوں پر رکھ لیا۔ اس کی حالت اس قدر ابتر ہو چکی تھی کہ اس نے مجھ پر ایک بار بھی ہاتھ اٹھانے کی کوشش نہیں کی بلکہ مسلسل مدافعت ہی کرتا رہا۔

"اسے کیوں اٹھایا گیا تھا؟"

"میں ایسے لوگوں کے لیے بھی کام کرتا ہوں۔" اپنے منہ سے خون صاف کرتے ہوئے وہ رک رک کر بتانے لگا۔ "تین دن پہلے اس کی طرف سے فون پر حکم ملا تھا کہ جہانگیر کو اغوا کر کے بند کر دوں۔ اسے شبہ ہے کہ پچھلے دنوں اس کی دو کھیپیں جہانگیر کی بے پروائی کی وجہ سے پکڑی گئی ہیں لیکن وہ اس الزام کو قبول کرنے سے انکار کر رہا ہے۔"

"یہاں کیا ہو رہا ہے؟" اچانک رخشی کی بھرائی ہوئی آواز ابھری۔ "میں تھک گئی ہوں مجھے ڈسٹرب نہ کرو۔"

میرا دل چاہا کر ایک مرتبہ پھر اس کی مرمت کروں تاکہ اس کا نشہ ہرن ہو جائے لیکن میں خون کے گھونٹ پی کر رہ گیا۔ اس وقت عزیز میرے لیے زیادہ اہم تھا اور وہ اس در جے پر آ گیا تھا کہ میں اس کی طرف سے ذرا بھی غفلت برتتا تو وہ فوراً ہی وہاں سے بھاگ نکلتا۔

"ظہور کو معلوم ہے کہ جہانگیر یہاں قید ہے؟" میں نے رخشی کو نظر انداز کر کے عزیز پر جرح جاری رکھی۔

"سوال ہی پیدا نہیں ہوتا... میرے لیے ظہور تنظیم سے باہر کا آدمی ہے۔"

"حالانکہ وہی خود اسے لوٹ ہے۔" میں نے زیر لب لہجے میں کہا اور عزیز کی آنکھیں حیرت اور بے یقینی کے ساتھ پھیل گئیں۔ میں نے اسے توڑنے کے لیے فوری طور پر ایک شوشہ چھوڑنے کا فیصلہ کر لیا۔ "اور تم بھی اس کی نگاہ میں آ گئے ہو۔ ایک طرف وہ اسے لوگوں کے پراسرار اور خفیہ حیثیت میں کام کروا رہا ہے اور دوسری طرف ظہور کے لباس میں قریب سے تمہاری کڑی نگرانی بھی کرتا ہے۔ جس دن ذرا بھی چوک ہوئی وہ بے رحمی کے ساتھ تمہیں ذبح کر ڈالے گا۔"

"نہیں۔ وہ ایسے تو نہیں ہو سکتا۔" وہ تھرتھری سے بے اعتباری کے ساتھ بڑبڑایا۔

"وقت آنے پر تمہیں خود معلوم ہو جائے گا۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "چلو! جہانگیر کدھر ہے؟"

"پہلے اس کا نشہ زائل کرنے کی کوشش کرو۔" وہ رخشی کی طرف دیکھتے ہوئے تشویش زدہ انداز میں بولا۔ "اگر ظہور کو اسے لوٹ ہے تو میری اس خیانت کو ہرگز برداشت نہیں کرے گا۔"

میری زبان سے اپنے لیے ایک خطرے کا انکشاف سنتے ہی وہ ذہنی طور پر مجھ سے قریب آ گیا تھا لیکن اس کے

مفاد سے قطع نظر میرے لیے بھی یہی بہتر تھا کہ زخمی اس حالت میں کسی جھگڑے میں ملوث نہ ہو۔

میں نے شیڈ کا داخلی دروازہ اندر سے بولٹ کر کے عزیز کی جیبوں کی تلاشی لے ڈالی لیکن اس کے پاس سے کوئی ہتھیار برآمد نہ ہو سکا۔ پھر میں نے اسے زخمی کو سہارا دے کر اندر لے چلنے کی ہدایت کی۔

عام حالات میں شاید وہ اس کام کو خوشگوار فریضہ سمجھ کر انجام دیتا لیکن اس وقت اسے زخمی کو سہارا دے کر فرش پر چلانا دشوار ہو گیا اور آخر کار میں ان دونوں کے پیچھے راہداری میں ہو لیا۔ کچھ دور چلنے کے بعد عزیز بائیں طرف ایک کھلے ہوئے دروازے میں گھس گیا۔ اندر گھستے ہی مجھے ٹھنڈک کا احساس ہوا۔ اسی کمرے میں ایک دیوار گیر ائیر کنڈیشنر موجود تھا اور اب گلہ نما کمرے کی ابتر حالت سے ظاہر ہو رہا تھا کہ پہنچنے سے قبل محفل نائو نوش وہیں جمی ہوئی تھی۔ عزیز نے زخمی کو ایک بستر پر ڈال دیا۔

کمرے میں رکھے ہوئے ریفریجریٹر سے ٹھنڈے پانی کی دو بوتلیں نکال کر میں نے زخمی کے سر پر انڈیلیں تو وہ ہڑبڑا کر ہی اٹھ بیٹھی کی طرح فضا میں ہاتھ چلاتے ہوئے یوں اٹھی تھی جیسے اس کا سانس اکھڑ رہا ہو۔

"چلے آؤ۔" میں نے بے پروائی سے عزیز سے کہا "تھوڑی دیر میں حواس ٹھکانے آ جائیں گے۔" باہر نکل کر میں نے دروازے کی کنڈی چڑھا دی۔

راہداری کے آخری سرے پر عزیز نے کمرے کا دروازہ کھول کر اندر روشنی کی تو جہانگیر کو دیکھتے ہی مجھے شدید ذہنی جھٹکا لگا۔ وہ فرش پر اس حالت میں پڑا ہوا تھا کہ دونوں ہاتھ پشت پر بندھے ہوئے تھے، پیر بھی مضبوط رسی میں جکڑے ہوئے تھے اور منہ پر ٹیپ چپکا ہوا تھا۔ اس کی آنکھیں کھلی ہوئی تھیں جن میں کرب اور نفرت کی سرخی رچی ہوئی تھی۔ سرخ آنکھوں کے گرد پڑے ہوئے سیاہ حلقے بہت عجیب لگ رہے تھے۔ مجھے ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے اسے وہاں بھوکا پیاسا قید رکھا گیا ہو۔

مجھے دیکھتے ہی جہانگیر کی آنکھوں میں عجیب وحشیانہ سی چمک کوندنے لگی تھی اور بے بس ہونے کے باوجود اس نے بندشوں سے زور آزمائی شروع کر دی تھی۔ اس سے پہلے کہ کوئی غیر متوقع ردعمل عزیز سے ظاہر ہوتا میں خود سر جھکا کے آگے بڑھا اور میں نے جہانگیر کے منہ سے ٹیپ ہٹا دیا۔ لبوں کو آزادی ملتے ہی جہانگیر پھٹ پڑا۔

"مجھے اب زندگی کی کوئی امید نہیں رہی تھی۔ یہ سب بھیڑیے اور درندے ہیں۔ میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ تم انہیں زک دے کر مجھ تک پہنچ سکو گے... یہ حرامزادہ مجھے دن میں صرف دو بار پانی دیتا رہا ہے۔ جب سے اس کے ہاتھ لگا ہوں ایک نوالہ بھی اڑ کر میرے منہ میں نہیں گیا ہے۔" اس کی غصیلی آواز پر لرزہ خیز نقاہت چھائی ہوئی تھی۔

"اس کی بندشیں کھول دو۔" میں نے اپنے غصے پر قابو رکھتے ہوئے عزیز کو حکم دیا اور وہ جھجکتے ہوئے آگے بڑھ گیا۔

جہانگیر کے ہونٹ خشک ہو رہے تھے، زبان تالو سے چپکی جا رہی تھی لیکن وہ طویل زبان بندی سے نجات ملنے کے بعد مسلسل بولے جا رہا تھا۔ عزیز نے پہلے اس کے ہاتھ آزاد کیے۔ میں نے محسوس کیا کہ اس نے ہاتھ کو حرکت میں لا کر عزیز کے خلاف کوئی کارروائی کرنے کی کوشش کی لیکن طویل عرصے سے ایک ہی پوزیشن میں مسلسل بندھے رہنے کے باعث اس کے عضلات سن ہو چکے تھے، بالکل اکڑ کر رہ گئے تھے۔ وہ کوشش کے باوجود ہاتھ تک نہ ہلا سکا۔

آزادی ملنے کے بعد بھی جہانگیر فرش پر پڑا ہاتھ پیروں کو اٹھانے پر قادر ہونے کی کوشش کرتا رہا۔ اس کی دونوں کلائیوں پر رسیوں کے خون آلود نیل پڑ چکے تھے اور ہاتھوں پر ورم آیا ہوا تھا۔ پنڈلیوں کی حالت بھی کم و بیش ویسی ہی تھی۔

اس دوران میں عزیز کی ایک ایک حرکت میری نگاہ میں تھی اور میں محسوس کر رہا تھا کہ اسے لڑکی کی طرف سے جان کے خطرے کے انکشاف نے اسے بالکل توڑ کر رکھ دیا تھا اور وہ میرے ساتھ مصالحانہ رویہ اختیار کیے ہوئے تھا۔

میں نے پستول جیب میں رکھ لیا اور عزیز کے ساتھ جہانگیر کو سہارا دے کر اس کمرے کی طرف لے گیا جہاں مدہوش زخمی بند تھی۔ شاید ٹھنڈے پانی نے اس کا نشہ ہرن کر دیا تھا کیونکہ ہمارے راہداری میں نکلتے ہی اس نے آہٹیں سن کر اندر سے دروازہ پیٹنا شروع کر دیا۔ ساتھ ہی وہ ناگفتہ بہ مغلظات بھی بک رہی تھی۔

باہر سے کنڈی کھولتے ہی وہ بے بسی کے عالم میں ہم تینوں پر آ پڑی تھی۔ وہ لاکھ کمینی اور مشتعل سہی لیکن تھی ایک عورت ہی جو چار مردوں کی بھی ہو تو روایتاً اور اخلاقاً شکست تسلیم قرار دی جاتی ہے۔ ہم تینوں نے اس کا شدید تصادم بڑی آسانی سے سہہ لیا۔ مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ اس کے سر پر پڑنے والی ٹھنڈے پانی کی دو بوتلوں نے اپنا کام دکھا دیا تھا۔

ہاں ان چند دھاروں نے دماغ کی ان رگوں کی خوب آبیاری کی تھی جو سوکھ جائیں تو جبلت کے معاملے میں انسان کو پل بھر میں حیوان کی صف میں لا کھڑا کرتی ہیں۔

میں نے اس کا مفہوم سمجھ لیا لیکن جب اس نے لڑکھڑا کر پیچھے ہٹتے ہوئے عناصر تشکیلہ کا تجزیہ کیا تو اس کی خوب صورت اور خمار آلود نگاہیں حیرت سے پھیلتی چلی گئیں۔

"گینڈا... جہانگیر اور تم؟" اس کے یاقوتی ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی آواز نکلی۔ وہ دیکھ ہم تینوں کو رہی تھی لیکن فقرے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ مخاطب مجھ سے ہی تھی "تم سب یہاں کیسے یکجا ہو گئے؟ میں تو ظہور کے ساتھ تفریحاً نکلی تھی پھر وہ مجھے یہاں گینڈے کے ساتھ چھوڑ کر کہیں چلا گیا تھا۔ تم دونوں کہاں سے آ ٹپکے ہو؟"

"گینڈے نے اندھے قیدی تھے ان ہی میں سے برآمد ہوئے ہیں۔" میں نے جہانگیر کو اندر لے جاتے ہوئے جل کر کہا۔

"کیا جہانگیر یہیں ملا ہے؟" کچھ دیر کے توقف کے بعد اس نے سوال کیا۔ اس کے حواس بحال ہو چکے تھے لیکن زبان پر ابھی تک لکنت طاری تھی۔

"یہ شروع سے یہیں قید تھا۔" عزیز نے آہستگی سے کہا۔

"لیکن تم نے مجھے تو نہیں بتایا تھا!" وہ برہم ہو کر بولی۔

"تم نے پوچھا ہی کب تھا؟" اس نے تنکی پر ترکی جواب دیا۔ "اور پھر جہانگیر اسے لڑکا قیدی تھا۔ تم ظہور کی دوست بن کر آئی تھیں۔" یہ کہتے ہوئے وہ فریج کی طرف متوجہ ہو گیا کیونکہ جہانگیر کی حالت بھوک کی شدت سے بہت ابتر تھی۔

"تم ظہور کے ساتھ اپنی مرضی سے آئی تھیں؟" میں نے براہ راست اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"ظاہر ہے۔ وہ میرا پرانا دوست ہے۔" اس نے شانے اچکا کر کہا۔

"تمہیں یہ بھی یاد نہ رہا کہ تم نے ذرا ہی دیر پہلے فون پر مجھے اپنے گھر بلایا تھا؟" میں نے ملامت آمیز لہجے میں کہا۔

"یہاں تو لنگر جاری رہتا ہے۔" وہ ڈھٹائی کے ساتھ مسکراتے ہوئے بولی۔ "مجھے کیا معلوم تھا کہ میں یہاں پھنس جاؤں گی میرا خیال تھا کہ ایک آدھ گھنٹے میں لوٹ آؤں گی۔"

"اور اپنا مکان کسی گھٹیا سے بھکاری کو خیرات کر آئی تھیں؟" میرا لہجہ استہزائیہ ہو گیا۔

"وہ ظہور کی ذہنی اپج تھی۔ میں نے بھی کوئی اعتراض نہیں کیا تھا۔"

"ظہور کا تنظیم سے کیا تعلق ہے؟"

"کچھ بھی نہیں۔" اس نے بڑا اعتماد لہجے میں جواب دیا۔ "بس قاسم کا دوست تھا۔ اسی بہانے مجھ سے بھی دوستی ہو گئی۔ کبھی کبھار دل کے ہاتھوں مجبور ہو کر ملنے آ جاتا ہے۔ لیکن تم یہ سب کیوں پوچھ رہے ہو؟" اس نے چونک کر سوال کیا۔

"پوچھنا ہی پڑ رہا ہے کیونکہ ظہور ہی لے ڈوبا ہے۔" میرے الفاظ سن کر وہ ہکا بکا سی رہ گئی۔ پھر اس کے چہرے پہ زردی سی پھیلتی چلی گئی۔

"شاید بازی ہمارے ہاتھ سے نکل چکی ہے۔" اس کے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی مایوسانہ آواز برآمد ہوئی۔ "تین دن پہلے اس نے بذات خود مجھے فون پر جہانگیر کی خبر دی تھی اور بتایا تھا کہ جہانگیر کچھ لوگوں کے ساتھ مل کر تنظیم کی جڑوں پر کاری ضرب لگانے کی تیاری کر رہا ہے لہٰذا اس نے جہانگیر کو اٹھوا لیا ہے اور اب ایسی چال چلنے والا ہے کہ سازش کے تمام مہروں کو یکجا کر کے اسی طرح موت کے گھاٹ اتارے گا کہ دوسرے بغاوت کے تصور ہی سے لرزہ براندام ہو جائیں گے۔" وہ ایک مختصر سی ہچکی لے کر سینہ صاف کرنے کے لیے خاموش ہوئی پھر بولنے لگی۔ "اور آج ہم سب یہاں یکجا ہو گئے ہیں۔ جہانگیر کو اس نے لڑ بھڑ کر اغوا کرایا۔ مجھے ظہور کے دوستانہ روپ میں یہاں لا چھوڑا۔ شاید اسے یہ بھی علم تھا کہ گینڈا قاسم کی زندگی ہی میں میری کروٹیں بدل گیا تھا اور اس سے مل بیٹھنے کے بعد میں سب کچھ فراموش کر دوں گی۔ تمہارے بارے میں جب میں نے اسے بتایا کہ تم تھوڑی دیر بعد میرے گھر پہنچنے والے ہو تو وہ بہت ہنسا تھا اور اسی وقت اس نے ایک بھکاری کو مکان کا متولی بنانے کا فیصلہ کیا تھا اور مجھ سے بڑے اعتماد بھرے لہجے میں کہا تھا کہ دیکھ لینا تمہاری بو سونگھتا آخر کار وہ یہاں پہنچ کر دم لے گا جہاں میں اس سے ملنا چاہتا ہوں۔ اس وقت ظہور کی باتیں میری سمجھ میں نہیں آسکی تھیں لیکن اب اس کا ایک ایک لفظ واضح ہوتا جا رہا ہے۔"

"تم لوگ تو اس کے معتوب ہو لیکن مجھے وہ کس جرم کی پاداش میں گھیر رہا ہے؟" عزیز نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا۔ "میں تو ہمیشہ سے اس کے احکام کی تعمیل کرتا آیا ہوں۔"

"وفاداری اور بغاوت کے بارے میں اس کے اپنے تصورات ہیں۔" میں نے کہا "کوئی نہیں کہہ سکتا کہ وہ کس بات پہ گرفت کر بیٹھے۔"

وہ خورد و نوش کی کئی اشیا جہانگیر کے سامنے رکھ چکا تھا اور وہ جنم جنم کے بھوکے کی طرح کھانے پر ٹوٹ پڑا تھا اور میں تیزی کے ساتھ یہ سوچنے میں مصروف تھا کہ اب اس کے بارے میں کیا حکمت عملی اختیار کی جائے۔

یہ حقیقت تھا کہ جہانگیر بازیاب ہو چکا تھا لیکن لے ٹو نے رخشی کو ٹھکانے لگانے کی کوشش میں بھی تمندی دکھائی تھی لیکن میں محسوس کر رہا تھا۔ اب معاملہ زیادہ دیر تک شبہ نہیں رہ سکتا تھا۔ یہ بات میری سمجھ میں نہیں آ رہی تھی کہ لے ٹو نے رخشی سے اس یقین کا اظہار کیوں کیا تھا کہ میں اس کی پوشیدہ آماجگاہوں میں پہنچوں گا جہاں وہ مجھے گھیرنا چاہتا تھا۔

مجھے امکان کچھ الٹا نظر آ رہا تھا کہ رخشی کو وہاں چھوڑنے کے بعد شاید وہ لے ٹو کے روپ میں سیاہ پوش بن کر رات گئے کسی وقت وہاں آتا اور رخشی پر اپنی پُراسراریت کا بھرم رکھتے ہوئے جہانگیر اور رخشی کا کام تمام کر دیتا۔ آخر کار میں نے فوراً ہی وہاں سے روانگی کا فیصلہ کر لیا۔ میرے عزائم سے واقف ہوتے ہی عزیز کچھ سراسیمہ نظر آنے لگا۔

”تم لوگوں کے نکل جانے کے بعد تو وہ مجھے ہرگز معاف نہیں کرے گا!“ اس نے متذبذب لہجے میں کہا۔ وہ ظہور کی حیثیت میں آیا تھا مگر کہہ گیا تھا کہ میں اس کی واپسی تک رخشی کو کڑی نگرانی میں رکھوں۔ ہو سکتا ہے کہ اب وہ نقاب پوش بن کر واپس آ سکے۔“

”یہ تمہارا مسئلہ ہے۔“ میں نے خوشگوار لہجے میں کہا۔ ”اس کا سامنا کرنے سے گھبراتے ہو تو خاموشی کے ساتھ بھاگ نکلو۔“

وہ جھینپے سے انداز میں ہنس پڑا۔ ”تم اسے جانتے ہی ہو۔ بھاگ کر اس سے کہاں تک بچ سکوں گا؟“

”میری مثال تمہارے سامنے ہے... ابھی تک نہ صرف بچا ہوا ہوں بلکہ اس کے لیے مسائل بھی کھڑے کر رہا ہوں۔ اصل مسئلہ صرف تھوڑی سی جرأت کا ہے۔ جرأت ہے تو مقابلہ کرو گے ورنہ مارے جاؤ گے۔“

”اور اگر میں تمہارے ساتھ آنا چاہوں؟“ اس نے جھجکتے ہوئے کہا۔

”شوق سے آؤ لیکن ہمارے پاس بس یہی کام ہے، آمدنی کا کوئی ذریعہ نہیں ہے۔ اپنا گزارا تمہیں خود کرنا ہوگا۔“

پھر ہم وہاں سے بہت عجلت میں روانہ ہوئے تھے۔ عزیز ہمارے ساتھ نہیں تھا۔ اس کا چوکیدار اس وقت بھی کوٹھری میں بے ہوش پڑا ہوا تھا۔

رخشی اس معاملے میں عزیز سے بلند حوصلہ ثابت ہوئی اور راستے ہی میں ایک جگہ اتر گئی۔ تجربے کے اعتبار سے وہ بہت گھاگ عورت تھی۔ اس کا فوری طور پر اسٹوڈیو واپس جانے کا کوئی ارادہ نہیں تھا کیونکہ وہ عمارت نہ صرف ظہور کی نظروں میں تھی بلکہ ایک قتل ہو جانے کے سبب پولیس کی بھی نگاہ میں

میں آ گئی ہو گی۔

اس کا خیال تھا کہ وہ چند دن اپنے کسی قابلِ اعتماد شناسا کے ساتھ رہ کر صورتِ حال کا جائزہ لے گی پھر آئندہ کے لائحہ عمل کے بارے میں کچھ طے کرے گی۔ ناخوشگوار واقعات نے اس کی خود اعتمادی کو کسی حد تک مجروح ضرور کیا تھا لیکن ذہنی طور پر وہ ناکارہ نہیں ہوئی تھی جبکہ جہانگیر کی ذہنی اور جسمانی حالت بہت ابتر تھی۔

اس پر دورے کی جھلاہٹ سوار ہو رہی تھی اور وہ مجھ کو بے تحاشا گالیاں بکے جا رہا تھا۔ اس کی بیوی سلمیٰ اس کی گمشدگی کی طرف سے بہت زیادہ فکرمند تھی لیکن میں جہانگیر کو ایسی حالت میں اس کے گھر چھوڑنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔ وہ لے ٹو کی نگاہوں میں موت کا سزاوار ٹھہرایا جا چکا تھا۔ عزیز کی تحویل سے اس کی رہائی لے ٹو کو دیوانہ کر دینے کے لیے کافی ہوتی اور عین ممکن تھا کہ وہ جھلاہٹ میں بذاتِ خود جہانگیر کے مکان پر چڑھ دوڑتا۔ ایسی صورت میں جہانگیر کسی طرح بھی اپنا دفاع کرنے کے قابل نہیں تھا۔

رخشی کو راستے میں اتار کر میں جہانگیر کو اپنے ہمراہ سیدھا ملز ایریا کے مکان ہی کی طرف لیتا چلا گیا جہاں میری دانست میں وہ بالکل محفوظ رہتا۔ اس کے بعد میں اپنی حکمتِ عملی اختیار کرنے کے لیے آزاد ہو جاتا۔

گھر پہنچنے پر سب سے پہلے غزالہ کے باپ سے سامنا ہوا اور اس نے جہانگیر کے بارے میں سوالات کی بوچھاڑ کر دی۔

”یہ جہانگیر ہے۔ میرا بہت پرانا اور جگری دوست۔“ میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ ”یہ کم از کم آج کی رات یہیں گزارے گا۔“ کرنل شہوار زیدی کی آنکھوں میں بے پناہ تجسس اور سوال ناچ رہے تھے لیکن میرے خشک انداز نے اسے وہاں سے ٹل جانے پر مجبور کر دیا۔

”یہ تم مجھے کہاں لے آئے ہو؟“ تنہا ہوتے ہی جہانگیر نے سختی سے میرا بازو تھام کر سوال کیا۔

”پریشان ہونے کی ضرورت نہیں، اپنے گھر ہی کا سمجھو، یہاں تم محفوظ رہو گے۔“ میں نے نرمی سے کہا۔

”مگر میں اپنے گھر جانا چاہتا ہوں۔ اپنے گھر۔“ وہ مجھے جھنجھوڑتے ہوئے بولا۔ ”تم سمجھتے کیوں نہیں ہو؟ وہاں سلمیٰ کا برا حال ہو رہا ہوگا۔“

”ہوش میں رہو۔“ میں نے سخت لہجے میں کہا۔ ”مجھے سلمیٰ کی پریشانی کا علم ہے۔ میں اس سے بات کر چکا ہوں اور ابھی

اسے بتا دوں گا کہ تم بحفاظت میرے ساتھ موجود ہو بلکہ اسے ابھی فوری طور پر گھر چھوڑ کر کہیں اور منتقل ہونا ہو گا۔"

وہ سر جھکا کر خاموش ہو گیا اور میں اسے ہمراہ لیے اندر چل دیا۔

میں جہانگیر کو کامران کے کمرے میں لے جانا چاہتا تھا لیکن وہ فوری طور پر سلمٰی سے بات کرنے کے لیے بے چین ہوا جا رہا تھا لہٰذا میں اس کے ہمراہ وہیں ڈرائنگ روم میں بیٹھ گیا۔

لائن ملتے ہی دوسری طرف سے سلمٰی کی کرب آلود اور بھرائی ہوئی آواز سنائی دی۔ شاید وہ اپنے شوہر کے بارے میں کسی اچھی خبر کی امید میں فون ہی سے لگی بیٹھی تھی۔

"میں ڈپٹی بول رہا ہوں سلمٰی!" میں نے ٹھہرے ہوئے لہجے میں کہا۔ "جہانگیر بالکل صحیح سلامت میرے ساتھ موجود ہے۔"

"تیرا شکر ہے خدایا!" اس کی تشکر آمیز آواز سنائی دی۔ "میرے تو کان ترس گئے تھے یہ خبر سننے کے لیے مگر وہ گھر کیوں نہیں آئے؟ میری بات تو کرا دو ان سے۔"

جہانگیر نے بے صبری سے ہاتھ سے ریسیور چھین لینا چاہا لیکن میں نے اسے پیچھے دھکیل دیا اور ماؤتھ پیس میں بولا: "وہ خود تم سے بات کرنے کے لیے بے چین ہے لیکن میں نے اسے روکا ہوا ہے کہ وہ بمشکل دشمنوں کے شکنجے چڑھ گیا تھا۔ فی الحال اسے ان کے چنگل سے نجات مل گئی ہے لیکن ابھی خطرہ دور نہیں ہوا ہے۔ وہ دوبارہ حملہ یا گھیرنے کی کوشش کر سکتے ہیں۔ تم فوراً اپنے کسی عزیز کے یہاں منتقل ہو جاؤ۔ خطرہ ٹلتے ہی جہانگیر تم سے آ ملے گا۔"

یہ کہہ کر میں نے ریسیور جہانگیر کو تھما دیا۔

مجھے حیرت تھی کہ باہمی ناچاقیوں کے باوجود ان دونوں کے درمیان جذباتی گفتگو کا دورانیہ خاصا طویل تھا۔ مجھ جیسے عملی آدمی کے لیے وہ تمام گفتگو بالکل مہمل تھی مگر میں نے یہ بات ضرور نوٹ کی کہ جہانگیر نے اپنی بیوی کو میرے مشورے پر حرف بحرف عمل کرنے کی ہدایت کی تھی۔

جہانگیر کو اس کی نئی قیام گاہ یعنی کامران کے کمرے میں چھوڑ کر میں واپس لوٹا تو عزالہ میری منتظر تھی۔ گھر میں داخل ہونے کے بعد اس سے میرا سامنا ہی نہیں ہوا تھا۔

اس کی استفسار طلب نگاہوں کے جواب میں، میں نے فوراً ہی جہانگیر کی کہانی مختصر الفاظ میں دہرا دی۔

"میں نے پردے کی اوٹ سے دیکھا تھا۔ اس کا تو حال ہی ابتر ہو رہا ہے۔ پہچانا بھی نہیں جا رہا تھا۔" اس نے جھرجھری لے کر کہا۔

"تم نے پہلے کب دیکھ لیا تھا اسے؟" میں نے چونک کر سوال کیا۔

"اتنی جلدی بھول گئے آپ؟" وہ چہکتے ہوئے لہجے میں بولی۔ "میں جہانگیر ہی کے گھر میں تو قید تھی جو اس کی بیوی نے مجھے وہاں سے نکال دیا تھا۔ اب تو اس کے چہرے کا رنگ بھی سیاہ پڑ گیا ہے۔"

اور گزرے ہوئے تمام واقعات میرے ذہن میں تازہ ہو گئے۔ اس وقت جہانگیر نے عزالہ کے معاملے میں بڑی فراست سے کام لیا تھا ورنہ وہ لے تو کے ہاتھوں میں پہنچ گئی ہوتی۔ شاید اسی بار قدرت نے مجھے اس کا وہی احسان اتارنے کا موقع فراہم کیا تھا۔

"آؤ! میں تمہیں اس سے ملوا دوں!" میں نے عزالہ کا ہاتھ تھام کر کہا کیونکہ عزالہ کا معاملہ اس حد تک بڑھ جانے کے باوجود جہانگیر میرے اور عزالہ کے تعلق سے واقف نہ ہو سکا تھا۔

"اس سے بعد میں مل لوں گی پہلے ایک اہم بات سن لیں۔" وہ مزاحمت کرتے ہوئے بولی۔ "آپ کی غیر موجودگی میں سلطان شاہ کا فون آیا تھا۔ وہ شام کو آٹھ سے نو بجے تک لاہور کے ایک نمبر پر آپ کا انتظار کرے گا۔"

"کیا کہہ رہا تھا؟" میں نے بے تابانہ لہجے میں سوال کیا۔

"مجھ سے کھل کر بات نہیں کی۔" وہ بولی۔ "بتا رہا تھا کہ خوفزدہ کوئی چھلاوا ہی ہو گیا ہے۔ ابھی اس تک رسائی نہیں ہو سکی البتہ وہ لاہور کا جج اس کی نوکری کے لیے کسی کو گانٹھنے میں کامیاب ہو گیا ہے اور اسی سلسلے میں آپ سے مشورہ لینا چاہتا ہے۔"

"میں آج صبح ہی تو آیا ہوں۔" میں نے الجھن محسوس کرتے ہوئے کہا۔ "اسے اتنی جلدی فون کرنے کی کیا ضرورت پیش آگئی۔ ان معاملوں میں سے تو کوئی بھی بات اتنی اہم نہیں ہے۔"

"میں نے کہا نا کہ وہ مجھ سے کچھ چھپا رہا تھا۔ اسے تو الٹے بے حیائی کے ساتھ ہنس دیا تھا۔" وہ منہ بنا کر بولی۔ "دیکھا جائے تو ڈیڈی اس سے ٹھیک ہی چڑتے ہیں۔ وہ آپ کے علاوہ کسی کو کچھ نہیں سمجھتا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے اپنے مخاطب کو چڑانے پر تلا بیٹھا رہتا ہو۔"

"خیر شام کو اس کی خبر لوں گا۔ تم ذرا میرے ساتھ آؤ۔"

جہانگیر عزالہ پر نگاہ پڑتے ہی حیرت سے یوں اچھلا تھا جیسے غلطی سے اس کا ہاتھ بجلی کے ننگے تار پر پڑ گیا ہو۔ "یہ... یہ تو وہی لڑکی ہے جسے ملازم نے جیوا باؤز میں پہنچایا تھا..." وہ حیرت سے ہکلاتے ہوئے بولا۔

"جسے وہاں سے تم اپنے گھر لے آئے تھے اور وہاں سے تمہاری بیوی نے اسے بھگا دیا۔" میں نے اس کی بات پوری کرتے ہوئے کہا۔ "اور آج کی تازہ ترین اطلاع یہ ہے کہ تم اسی

لڑکی کے گھر میں مقیم ہو۔"

"منگنی سے تو تو اس کے لہو کا پیاسا ہو رہا ہے۔ لیکن ہر قیمت پر زندہ یا مُردہ پکڑوانا چاہ رہا ہے... اس سے تمھارا کیا رشتہ ہے؟" اس کے لہجے پر بدستور حیرت غالب تھی۔

"لیکن تو اب اپنے زخموں کو چاٹے گا... اس لڑکی کا نام غزالہ ہے۔ میری بہترین دوست ہے اور میری غیر موجودگی میں یہی تمھاری دیکھ بھال کرے گی۔ بس یہ خیال رکھنا کہ باہر ملنے والے بڑے میاں غزالہ کے باپ ہیں۔ صرف باپ ہی نہیں بلکہ ریٹائرڈ کرنل بھی ہیں۔ اختلاف رائے کو عموماً زبانی طور پر برداشت کرنا پسند نہیں کرتے..."

"کیوں غیر ضروری باتیں کر رہے ہیں۔" غزالہ نے مسکراتے ہوئے مجھے ٹوک دیا۔ "ڈیڈی اتنے بھی مشتعل مزاج نہیں ہیں۔"

"اگر وہ مجھے برداشت کر لیتے ہیں تو ضروری نہیں کہ وہ مزاج کو بھی اتنی ڈھیل دے سکیں۔"

"اس تعارف سے میں جس نتیجے پر پہنچا ہوں اس کی بنیاد پر مجھے تم کو مبارکباد دینا چاہیے۔" جہانگیر نے مسکراتے ہوئے معنی خیز لہجے میں کہا۔ "تمھارا انتخاب واقعی قابلِ داد ہے۔ مجھے سلمیٰ کی گمشدگی کے بعد یہ سن کر بہت خوشی ہوئی کہ اس نے نادانستگی میں تمھاری ہونے والی بیوی کی مدد کی تھی۔ لیکن تم انھیں اس مار دھاڑ میں کہاں آ الجھا بیٹھے؟"

"کسی سے ذکر نہ کرنا۔" میں نے سختی کے ساتھ کہا۔ "جب تک لہو کا قصہ ختم نہیں ہو جاتا، میں غزالہ کے بارے میں پوری رازداری برقرار رکھنا چاہتا ہوں۔"

"چلو یوں ہی سہی۔" وہ ہنس کر ذرا خفگی کے لہجے میں بولا۔ "مجھے تو اس بات کی خوشی ہے کہ تم نے اپنی بے لگام زندگی کو ایک راستے پر ڈالنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔"

"ابھی ہم صرف دوست ہیں۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "وقت آنے پر دیکھا جائے گا کہ ہمارے درمیان کہاں تک مفاہمت موجود ہے۔ ابھی تک تو غزالہ نے ہر جگہ میرا ساتھ دیا ہے۔"

آتش شکم سرد ہونے کے بعد سلمیٰ سے ہونے والی گفتگو نے جہانگیر کے اعصاب پر ناخوشگوار اثر ڈالا تھا، پھر وہ غزالہ کے سامنے خود کو بہت زیادہ شائستہ اور خوش مزاج ظاہر کرنے کی کوشش بھی کر رہا تھا۔

"شاید تمھیں علم نہ ہو لیکن لہو کا شروع ہی سے یہ قیاس تھا کہ لاہور میں مشکلات کو جنم دینے والی لڑکی کا کسی نہ کسی طرح تم سے ضرور تعلق تھا لیکن تم کسی نہ کسی طرح اپنی ذات کو الگ رکھنے میں کامیاب ہو ہی گئے تھے۔"

"پرانی باتوں کو دہرانا اب بے سود ہے۔" میں نے اسے آنکھ سے اشارہ کر کے کہا۔ "اب تو تم بھی معتوب ہو گئے ہو۔ دیکھنا یہ ہے کہ لہو سے ہماری گلو خلاصی کیسے ہوتی ہے۔ اس دوران میں تم میری اجازت کے بغیر اس مکان سے باہر نہیں نکلو گے۔"

"مجھے یہ پوچھنا تو یاد ہی نہیں رہا کہ رخشی یہاں کیسے پہنچ گئی تھی؟" اس احمق نے اچانک ہی ایک غلط موقع پر وہ نازک سوال کر ڈالا اور غزالہ کے ہونٹوں پر گہری مسکراہٹ تیر گئی۔

"کیا وہ جو کچھ کہہ رہی تھی، درست ہی تھا؟" اس نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے سوال مکمل کیا۔

"بالکل درست کہہ رہی تھی۔ اگر وہ مجھے نہ ملتی تو شاید میں ہاتھ پر ہاتھ دھرے ہی بیٹھا رہتا۔" میں نے غزالہ کی مسکراہٹ کو نظر انداز کرتے ہوئے سنجیدگی سے کہا۔ "اسی نے فون پر مجھ سے کہا تھا کہ تم خطرے میں ہو اور اگر فوری طور پر قدم نہ اٹھایا گیا تو دنیا کی کوئی طاقت تمھیں مرنے سے نہ بچا سکے گی۔ بس میں اسی پیغام پر بیکل کھڑا ہوا تھا۔"

"تو وہ ملی تھی آپ سے؟" غزالہ نے سوال کیا۔

"نہیں بابا!" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "اس کے مکان پر ایک کبوتر نے مجھے اس کا راز دیا تھا۔ رخشی کو میرے پہنچنے سے پہلے اسے لہو اٹھا لے گیا تھا۔ دیکھا جائے تو آج وہ بھی بال بال بچی ہے۔"

"تم سے بڑی مخلص ہے۔" مصائب جھیلنے کے ساتھ ہی جہانگیر کی کھوپڑی میں کیڑے کلبلانے لگے تھے۔ غزالہ کے سوال سے اس نے موقع کی نزاکت بھانپتے ہوئے آہستگی سے ایک شگوفہ چھوڑ ہی دیا۔

"یہ بھی خوبی کی بات ہے۔" غزالہ نے برا ماننے کے بجائے براہ راست اسے جواب دے کر مجھے حیران کر دیا۔ "بعض لوگ ایسے بھی ہوتے ہیں کہ ان سے پرائی تو پرائی اپنی عورتیں بھی مخلص نہیں ہو پاتیں۔"

"بھئی مان گئے۔" جہانگیر ہنس پڑا۔ "تمھارا جادو بھی لہو کی طرح چلا ہوا ہے۔"

"تم تو مان گئے لیکن ذرا سلمیٰ سے ملنے دو، پھر دیکھوں گا کہ اسے کیا مانتے ہو۔" میں ہنستے ہوئے غزالہ کے ساتھ واپسی کے لیے مڑ گیا۔

"آپ بڑی بے تکلفی سے نام لیتے ہیں اس کی بیوی کا؟" باہر آنے کے بعد غزالہ نے شکایتی لہجے میں کہا اور میں دل ہی دل میں اس کی چوٹ کی داد دیے بغیر نہ رہ سکا۔

"سیدھی بات ہے کہ میری اپنی سرگرمی کی بنا پر سلمیٰ سے

میرا کوئی غیر اخلاقی رابطہ استوار نہیں ہو سکا تھا لیکن میرے اور اس کے درمیان کچھ ایسی نوک جھونک ہوتی ہی رہتی تھی جو کسی بھی وقت بڑھ کر ایسے پیار میں بدل سکتی تھی جسے جہانگیر ہرگز برداشت نہ کرتا اور غزالہ نے میرے لب و لہجے سے یہ چیز بھی پکڑ لی تھا جبکہ جہانگیر کو شاید اندازہ ہی نہ ہو سکا تھا کہ اس بار میں نے غیر ارادی طور پہ بھابی کا صیغہ ترک کر دیا تھا بلکہ فون پہ بھی اس سے آپ جناب کے بجائے بے تکلفانہ انداز میں تم سے بات کر رہا تھا۔

حقائق کچھ بھی رہے ہوں مگر غزالہ کی بات کا جواب تو دینا ہی تھا۔ "جہانگیر میرا بہت پرانا اور جگری دوست ہے، ہو سکتا ہے کہ ابتدائی جھجک دور ہونے کے بعد وہ بھی تمہارا نام لینے لگے۔"

"آپ کو برا نہیں لگے گا؟" اس نے میری طرف دیکھتے ہوئے تیکھے لہجے میں سوال کیا۔ "میں تو ہرگز ایسے تخاطب کا جواب نہ دوں گی۔"

"تم تو فضولیات میں الجھتی ہو۔" مجھے بروقت ایک معقول جواب سوجھ گیا۔ "اس کی غیر موجودگی میں بات ہو رہی تھی اس لیے نام لے لیا، اس کا سامنے تو لحاظ کیا ہی جاتا ہے... بے تکلفی اور بات ہے جبکہ بدتمیزی اس سے مختلف ہوا کرتی ہے۔"

"کبھی کبھی مجھے یوں محسوس ہونے لگتا ہے جیسے ماضی میں آپ راجہ اندر کے رشتے دار رہے ہوں۔" اس نے ہنستے ہوئے خوب صورتی کے ساتھ اپنے دل کی بات کہہ ڈالی۔ "ایسا نہ ہو کہ آگے چل کر پرانی عادتیں خفتگی کا دل سے سبب دھار لیں۔"

"تم احمق ہو۔" میں نے اس کی پشت پہ ایک دھپ رسید کرتے ہوئے کہا اور بقیہ الفاظ میرے منہ کے منہ ہی میں رہ گئے۔

"کیا ہوا؟ کون گرا؟" کرنل وصب کی آواز سنتے ہی بوکھلائے ہوئے انداز میں ایک قریبی دروازے سے نکل چلا تھا۔

"کک... کوئی بھی نہیں گرا ڈیڈی۔" غزالہ نے بوکھلا کر جلدی سے کہا۔

"نہیں۔" کرنل نے کھوپڑی جلاتے ہوئے کہا۔ "میں نے خود آواز سنی ہے۔" پھر وہ یکایک ہی اچھل پڑا۔ "ایسا تو نہیں کہ عقب سے کوئی دشمن گھر میں کود ہو سکتا ہو، ابھی چکر مار کر آتا ہوں۔"

اپنے وحشت انگیز خیال کے تحت وہ تیزی کے ساتھ وہاں سے روانہ ہو گیا۔

میری اور غزالہ کی نگاہیں چار ہوئیں اور ہم دونوں ہی ہنس

ویسے غزالہ کی چہکار میں شوخی تھی اور میں خفت آمیز انداز میں محض اس کا منہ تکتے رہ جاتا تھا۔

ہم دونوں برآمدے کی سیڑھیاں اتر رہے تھے کہ کرنل گھر کا طواف کر کے واپس پہنچ گیا۔ "ممکن ہے کوئی بلی وغیرہ کودی ہو۔ مجھے تو نہیں بھی کوئی نظر نہیں آیا۔" اس نے آتے ہی شکست خوردہ لہجے میں اعلان کیا۔

"آپ کی کار کا کیا رہا؟" میں نے یاد آتے ہی اس بارے میں بھی سوال کر ڈالا۔

"تھانے میں رپورٹ درج کرا دی ہے کہ رات میں کسی وقت گھر کے باہر سے کوئی اڑا لے گیا۔ اب دیکھو کہ وہ کب تک کار تک پہنچتے ہیں۔ جیسے تم نے چھوڑی کہاں تھی؟"

"آج کی رات گزر جانے دیں، اگر کل پولیس نہ پہنچی تو ہم خود ہی انھیں خبر دے دیں گے کہ جاری کار فلاں جگہ موجود ہے، وہ تھانے والے کار واپس کے جمع کار رہا ہے حوالے کر دیں گے۔"

میں نے محسوس کیا کہ کار کے بارے میں میری فکر مندی پہ کرنل خاصا خوش ہو گیا تھا۔

***

اندھیرے کے باعث اس ویران علاقے میں سناٹا اور گہرا ہو گیا تھا۔ اجاڑ اور ویران پلاٹوں پہ مالکان نے ایک آدھ بلب بھی جلائے رکھنے کی زحمت نہیں کی تھی۔ ان کے اس رویے کے پیش نظر متعلقہ اداروں نے بھی جواب آں غزل کے طور پہ اسٹریٹ لائٹس لگانے کی ضرورت نہیں سمجھی تھی اور اگر کبھی روشنی فراہم بھی کی گئی تھی تو فیوز ہونے کے بعد بلب تبدیل نہیں کیے گئے تھے۔

میں گاڑی میں وہاں سے گزرا چلا گیا۔ اگر میں وہیں کہیں کار روک کر نیچے اترتا تو بآسانی تاریکی میں کہیں موجود کسی بھی شخص کی نگاہوں میں آ سکتا تھا۔

ایک طویل چکر کاٹ کر میں نے کار ایک روشن اور آباد علاقے میں روکی پھر چہل قدمی کے انداز میں پیدل ہی اس کے گودام کی طرف روانہ ہو گیا۔ اندھیرا پھیل جانے کے باعث وہ علاقہ اس وقت ہر قسم کی مجرمانہ کارروائیوں کے لیے سازگار ہو گیا تھا۔ میں براہ راست اسی مقام پہ پہنچا جہاں سے دوپہر میں اندر کودا تھا پھر دراڑوں کے باعث بآسانی احاطے میں اتر گیا۔

احاطے میں بنا ہوا شیڈ گھپ تاریکی میں ڈوبا ہوا تھا۔ اس میں کہیں بھی روشنی کی کوئی رمق نظر نہیں آ رہی تھی البتہ جب میں نے چوکیدار کی کوٹھڑی کی طرف دیکھا تو وہاں بجلی کے بجائے کسی لالٹین یا لیمپ کی مخصوص آتی ہوئی مدھم زرد روشنی پھیلی ہوئی

نظر آئی جس کا مطلب تھا کہ نادر خان اپنے مورچے پر مستعد تھا۔

میں نے دیوار سے لگے لگے کسی چوپائے کی طرح کوٹھڑی کی طرف بڑھنا شروع کر دیا۔

وہاں بظاہر حالات معمول پر نظر آ رہے تھے لیکن مجھے یہ معلوم نہیں تھا کہ عزیزہ وہاں موجود تھا یا واپس جا چکا تھا۔ اسے طے شدہ پروگرام کے مطابق وہاں لوٹنا تھا یا نہیں۔ دوپہر کے واقعے کے بعد کوٹھڑی میں کتنی تبدیلی موجود تھی؟

مجھے خیال آیا کہ ان سب سوالات کا جواب ایک پتھر بآسانی دے سکتا تھا۔ میں نے اپنی جگہ رک کر ایک پتھر اٹھایا اور پوری قوت کے ساتھ دور افتادہ کوٹھڑی کی طرف اچھال کر اپنی جگہ دبک گیا۔ چند ثانیوں بعد پتھر گرنے کی آواز آئی اور اسی کے ساتھ ٹوٹے ہوئے آہنی ڈرموں کے عقب سے ایک طاقتور ٹارچ روشن ہوئی۔ روشنی کا دائرہ چند ثانیوں تک پھاٹک کے قرب و جوار میں رینگتا رہا اور پھر وہاں دوبارہ اندھیرا پھیل گیا۔ حیرت کی بات یہ تھی کہ کوٹھڑی میں کسی قسم کی کوئی نقل و حرکت نظر نہیں آئی تھی۔

میں چند قدم رک رک کے اندازے قائم کرنے کی کوشش کرنے لگا۔

گودام کے چوکیدار نادر خان سے دوپہر میں میرا سامنا ہو چکا تھا۔ وہ دلیری کا پیکر اور وفادار ضرور تھا لیکن اس میں ذہانت کی کوئی علامت نہیں مل سکی تھی جو میں یہ سمجھ لیتا کہ وہ اپنے طور پر کوٹھڑی چھوڑ کر نامعلوم دشمنوں کے خلاف ڈرموں کے پیچھے مورچہ زن تھا۔ ویسے بھی مجھے اس کے پاس ڈنڈے کے علاوہ کوئی ہتھیار نظر نہیں آیا تھا۔ کسی آہٹ پر ایک غیر مسلح شخص کی طرف سے ٹارچ کا چمکایا جانا صریحاً خودکشی کے مترادف تھا۔ اس کی کمین گاہ کی نشاندہی ہو سکتی تھی اور گھات لگانے والے بہت آسانی کے ساتھ اسے گھیر کر موت کے گھاٹ اتار سکتے تھے۔

پھر وہ عزیزہ بھی نہیں ہو سکتا تھا۔ بخار کے خوف میں مبتلا ہونے کے باوجود وہ لوٹنے سے بری طرح خائف تھا۔ اس سے معلوم ہوتا تھا کہ وہ ٹارچ کا مقابلہ کرنے کے بجائے خاموشی سے فرار ہو کر کسی گمنام ٹھکانے میں روپوش ہو جانے کو ترجیح دے گا اور اگر اس نے لوٹ کر ٹارچ سے ٹکرانے کا ارادہ کسی نہ کسی طرح کر بھی لیا تھا تو وہ اپنے ہیبت ناک سرپرست کی بے خبری میں تو وار کر سکتا تھا، اس میں اتنی ہمت نہیں تھی کہ ٹارچ روشن کر کے اسے اس علاقے میں کسی حریف کی موجودگی سے باخبر کرنے کا خطرہ مول لے۔

وہ یقینی طور پر راجہ ظہور احمد یا اسے لوٹنے والا ہی تھا جو اندھیرے میں چھپا کسی شکار کا منتظر تھا۔ عزیزہ غالباً اپنے مقصد سے ٹارچ کا خوف نہ نکال سکا تھا اور وہاں سے فرار ہو گیا تھا کہ کوٹھڑی

میں جلتی ہوئی لالٹین اور دور دور تک پھیلا ہوا سناٹا، نادر خان کے برے انجام کی نشاندہی کر رہا تھا کیوں کہ اسے ٹارچ کو میدان صاف ہونے کی خبر اسی سے ملی ہوگی اور اس نے کسی زخم خوردہ بھیڑیے کی طرح سامنے نظر آنے والے واحد شکار کو موت کے گھاٹ اتار دیا ہوگا۔

میں نے اپنا راستہ تبدیل کر لیا اور دیوار کے ساتھ چوپائے کی طرح چلتے ہوئے ایک طویل چکر کاٹ کر ڈرموں کے ڈھیر کے عقب میں پہنچنے کی کوشش کرنے لگا جہاں ٹارچ کا مورچہ قائم تھا۔

شیڈ کے ویران اور تاریک ڈھانچے کے قریب سے گزرتے ہوئے میں نے اس کے کھلے ہوئے دروازے کو حیرت سے دیکھا۔ شاید وہاں کی تلاشی لینے کے بعد غصے اور مایوسی کے عالم میں دروازہ کھلا ہی چھوڑ دیا گیا تھا۔

دروازے کے قریب سے گزرتے ہوئے میرے کانوں میں ایک مدھم سی انسانی آواز آئی اور میرے کان کھڑے ہو گئے۔ میں پستول ہاتھ میں لے کر سینے کے بل وہیں زمین سے چپک گیا۔

"یہ رات جتنی بھیانک نظر آ رہی ہے۔" کان لگا کر میں اندر سے آنے والی آواز سننے میں کامیاب ہو ہی گیا۔ بولنے والے کی آواز سے دہشت جھلک رہی تھی۔ "نجانے اس ویرانے میں کس قدر خونریزی ہونے والی ہے؟"

"خونریزی سے میں نہیں ڈرتا۔ لیکن اس وقت وہ بھیڑیا بنا ہوا ہے۔ دشمنوں سے ٹکراؤ کی نوبت نہ آئی تو کہیں ہماری ہی باری نہ آ جائے۔ اس کی نظروں میں ہم جیسوں کی کوئی وقعت نہیں ہے۔" دوسری آواز اس قدر مبہم تھی کہ میں چند فقروں کے درمیانی الفاظ محض قیاس کے سہارے ہی پورے کر سکا۔

"کام کرو کام۔" پہلی آواز ابھری۔ "ہمیں اس کو شکایت کا موقع نہیں دینا چاہیے۔"

"کام تو ہو ہی رہا ہے۔ ابھی ہمیں تو اگلی ہدایت تک یہیں رکنے کا حکم ملا ہے۔ لگتا ہے کہ رات یہیں کالی ہوگی۔ مصیبت تو یہ ہے کہ سگریٹ تک نہیں سلگا سکتے۔ وہ باہر ہے۔ دیا سلائی کے شعلے کی روشنی دیکھتے ہی تیر کی طرح ادھر آئے گا۔"

"اور سارے وقت یہ لاش ہمارے سینے پر مونگ دلتی رہے گی۔" پہلے کی آواز حسرت زدہ سی تھی۔ "یہ بھی نہیں ہو سکتا کہ اسی کو باہر ڈال دیں۔"

"تم بزدلوں کے کمین جھول ہو۔ میرا خیال ہے کہ وہ اس شیڈ کو آگ لگانے کی نیت سے آیا تھا۔ شعلوں سے گھبرا کر جو

اس احاطے میں آگ کی نفری جو بھی رہی ہو، کم از کم چار میری نگاہوں میں آ چکے تھے اور میرا نشانہ خطا ہونے کی صورت میں وہ جمعیت دل جمعی کے ساتھ مجھے گھیرنے کی کوشش کر سکتے تھے اور ان کو میرے پستول کی محدود رینج کے مقابلے میں کم از کم دو رائفلوں کی برتری ضرور حاصل تھی۔ مجھے احساس ہوا کہ میں نے عزیز کی دل شکنی کر کے عقل مندی نہیں کی تھی۔ اگر کم از کم اس مات کے لیے عزیز کو ساتھ ملا لیتا تو اس وقت تنہائی کا احساس کیے بغیر انھیں دو مختلف سمتوں میں الجھایا جا سکتا تھا۔

لیکن اب میرے لیے واپسی کا کوئی راستہ باقی نہیں رہا تھا۔ بارہ گھنٹوں کی قلیل مدت میں وہ دوسری بار میرے سامنے تھا اور اس موقع کو محض متوقع ناکامی کے خوف سے ضائع کرنا میرے نزدیک حماقت سے کم نہ ہوتا۔

میں نے دوبارہ ہاتھ سیدھا کیا۔ اندھیرے میں چھپے ہیولے کا نشانہ لیا اور ٹریگر دبا دیا۔ ہولناک بارودی دھماکے کے ساتھ دہکتا ہوا شعلہ اندھیرے میں فضا کی طرف تیر گیا۔ اور یہ دیکھ کر میرا دل خوشی سے بلیوں اچھل پڑا کہ دھماکے کی آواز اس کے کانوں تک پہنچنے سے پہلے میری چلائی ہوئی گولی نے اسے چاٹ لیا تھا۔

فضا میں اس کی کربیہ چیخ گونجی اور اس کا جسم فضا میں اچھل کر زمین پہ آ رہا۔ دوسرا سایہ اس سے پہلے ہی زمین پر گر چکا تھا۔ میں گھور اندھیرے میں آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر ادھر گھورتا رہا لیکن وہاں زندگی کے تمام تر آثار مفقود نظر آ رہے تھے۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ دونوں نیچے گرتے ہی زمین میں سما گئے ہوں۔

چند ثانیوں کے اعصاب شکن سناٹے کے بعد ڈرموں کے انبار کے پیچھے سے تقریباً بیک وقت دو گولیاں چلیں اور مختلف سمتوں میں تیر گئیں۔ انھوں نے یہ اندازہ لگا لیا تھا کہ ان پر فائر پیچھے سے ہوا تھا مگر سمت کا تعین نہیں کر سکے تھے پھر ان میں سے ایک نیم دائرے کی صورت میں تسلسل کے ساتھ گولیاں برساتا ہی چلا گیا۔ اس کا زاویہ تبدیل ہوتے ہی میں نے بارشوں آگ کے مخرج کا نشانہ لے کر دوسرا فائر کر دیا اور اس بار پھر وہی پہلے والی عزرائیلی ہولناک چیخ فضا کا سینہ چیر گئی۔

شاید پہلی گولی سے زخمی ہونے کے بعد اسے ٹو کا ہوش آ گیا تھا جو وہ اپنے کھلے محاذ پر اندھا دھند فائرنگ بھی تو کر رہا تھا جب کہ اس کا ساتھی پوشیدہ تھا۔ اس بار جگہ تبدیل کر کے گولیاں برسا رہا تھا۔ میری طرف سے دوسرا فائر ہوتے ہی اس لیے شاید میری پوزیشن بھی دیکھ لی تھی اور اب اس کی چلائی ہوئی تمام گولیاں چوبی ڈھیر یا اس کے قرب و جوار میں ہی برس رہی تھیں۔

میں زمین پر گر کر سینے کے بل رینگتا ہوا ایک دوسری آڑ میں چلا گیا۔ وہ دونوں مجھے اتنا احمق سمجھ رہے تھے کہ میں اسی چوبی ڈھیر پر چاند ماری کی مشق کرتا رہوں گا۔ ان دونوں کی فائرنگ سے یہ پتا چل رہا تھا کہ ان میں سے ایک میری دو گولیوں سے زخمی ضرور ہوا تھا مگر کوئی بھی زخم اتنا کاری نہیں تھا کہ فائرنگ میں رکاوٹ بنتا۔

میں کسی بلی سے بھرپور موقع کی تلاش میں اپنی جگہ خاموش پڑا رہا۔ پھر یکلخت ان کی طرف سے فائرنگ کا سلسلہ موقوف ہو گیا۔ میں دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ ان کے اگلے وار کے انتظار میں زمین سے چپکا رہا۔

پھر فضا میں ایک سیاہ گولا سا اڑتا نظر آیا۔ میں نے کہنیاں زمین پر ٹکا کر دونوں ہتھیلیوں سے اپنے کان بند کر کے آنکھیں بند کر لیں اور سر نیچے جھکا لیا۔ چوبی ڈھیر پہ ہونے والے دھماکے نے مجھے ہلا کر رکھ دیا۔ مٹی اور لکڑی کے کئی ٹکڑے مجھ پہ آ گرے اور فضا میں کثیف دھوئیں کی لہر کے ساتھ سرخ رنگ شعلوں کی سرخی بکھرنے لگی۔

میرے لیے وہ سنگین صورت حال سخت تشویش ناک تھی۔ وہ لوگ میری توقع سے کہیں زیادہ تیاریوں اور بدترین عزائم کے ساتھ وارد ہوئے تھے۔ لکڑیوں کا ڈھیر جل اٹھنے کے بعد اس کھلے میدان میں اور بھی رکاوٹیں زیادہ دیر تک مجھے پناہ نہیں دے سکتی تھیں۔ شعلوں کی روشنی نے تقریباً پورے میدان کو غیر محفوظ بنا دیا تھا۔ وہ لوگ کسی بھی لمحے مجھے دیکھ سکتے تھے اور پھر میری ابتدائی کامیابیوں کا المناک انجام شروع ہو جاتا۔

یکے بعد دیگرے مزید دو دستی بم اور پھٹے۔ شاید احساس شکست نے اسے ڈر کر پاگل ہی کر دیا تھا اور وہ ہر قیمت پر مجھے ختم کرنے پر تل گیا تھا۔ اس بار بم زمین پہ گرے تھے۔ لہذا دھوئیں کے ساتھ مٹی سے شعلے بھڑک کر دم توڑ گئے مگر لکڑیوں کی آگ لحظہ بہ لحظہ بھڑکتی جا رہی تھی... میں نے ان حالات پر سوچ کر میدان چھوڑنے کا فیصلہ کر لیا۔

ایسے ناسازگار حالات میں مقابلے پہ جمے رہنا میرے لیے مہلک ثابت ہو سکتا تھا۔ میں نے زمین پہ پڑے پڑے کھسکنا شروع کیا اور دانستہ بھڑکتے ہوئے شعلوں اور دھوئیں کی آڑ لیتے ہی اٹھ کر عقبی دیوار کی طرف دوڑ لگا دی۔

ادھ گیا۔ لکڑیوں کے چٹخنے کے شور میں ایک مضطرب آواز گونجی اور فوراً ہی گولی چلادی گئی۔

اس وقت میرے پاس فرار کے علاوہ کوئی چارۂ کار نہیں رہ گیا تھا۔ دستی بموں، رائفلوں اور دوسرے آتشیں ہتھیاروں کی بھیڑ میں چار رائفلوں کے ساتھ میں تنہا کتنی دیر تک رک سکتا تھا؟

اس وقت میری تمام تر قوت پنڈلیوں میں سمٹ آئی تھی اور میں تیزی کے ساتھ دائیں بائیں بل کھاتا ہوا بھاگ رہا تھا۔ پستول اب میرے لیے بے کار ہو چکا تھا۔ لہٰذا میں نے اسے جیب میں ڈال لیا تھا۔

ان دونوں ہی نے فائرنگ شروع کر دی تھی۔ میرے سنانے یا دونوں کے سبب مجھے کر میں ان کا نشانہ بنے بغیر دوڑتے ہوئے ان کی فائرنگ رینج سے باہر نکل گیا اور ان کی چلائی ہوئی گولیاں پیچھے رہ گئیں۔ ان میں سے کسی ایک کے دوڑتے ہوئے قدموں کی دھمک مجھے سنائی دے رہی تھی اور میری اور اس کی رفتار میں زمین آسمان کا فرق تھا۔ میں اپنی بقا کے لیے اپنی جان بچانے کے لیے بھاگ رہا تھا اور وہ میرا خون بہانے کے لیے۔ جب تک کسی بھی عمل کے پیچھے جذبے کی شدت نہ ہو عمل مثالی نہیں بن سکتا۔ یہ خیال ان گمبھیر لمحات میں بھی میرے ذہن میں در آیا۔ اس لیے تو اگر دوڑ لگانے کے قابل ہوتا تو شاید وہ مجھے آلیتا کیونکہ میری ذات سے اس کی نفرت انتہا کو پہنچی ہوئی تھی جو اس کی رفتار کے لیے تازیانے کا کام کرتی۔

"رکو! ورنہ پیچھے سے اڑا دوں گا۔" بھاری قدموں کی گونج میں پیچھے سے کوئی چیخا لیکن میں نے اس کی ایک نہ سنی۔ دیوار اب مجھ سے محض چند گز دور رہ گئی تھی۔

پھر شاید اس نے ایک اور بم اچھال دیا۔ میں گولی کی زد سے نکل چکا تھا تو بھلا دستی بم کہاں مجھ تک پہنچتا، لیکن دھماکا اتنا شدید تھا کہ میں بھاگتے بھاگتے منہ کے بل زمین پر جا رہا۔ دانتوں اور چہرے کو بدترین زخموں سے بچانے کے لیے میں نے گرتے گرتے ہتھیلیاں زمین پر جما دیں اور ان ہی کے بل کئی فٹ تک گھسٹتا چلا گیا۔

مٹی کے ذرات اور کنکر ہتھیلیوں کی کھال ادھیڑ کر زخموں میں اترتے چلے گئے لیکن اس وقت میرے لیے ایسی ہر تکلیف بے معنی ہو کر رہ گئی تھی۔ میں دوبارہ اٹھا اور چند چھلانگیں لگا کر دیوار تک پہنچ گیا۔

میں دیوار پر چڑھ کر دوسری طرف کود رہا تھا تو شیڈ کی طرف سے بجلی کی ایک زوردار آواز آئی اور وہاں بھی سے دھوئیں کا کثیف بادل امڈتا نظر آیا۔ شاید پہلے سے طے شدہ کسی پروگرام کے مطابق شیڈ میں پٹرول ڈال کر آگ لگا دی گئی تھی۔ میں نے دیوار پر سے سر گھما کر دیکھا تو نسبتاً ڈھیلے لباس والا فائر کرتا ہوا بدستور میری طرف دوڑا آ رہا تھا۔ میں نشیب و فراز کی پروا کیے بغیر دوسری طرف کود گیا۔

میرے پیر نرم اور گیلی زمین سے ٹکرائے۔ اسی کے ساتھ نتھنوں میں تیز بو بھی در آئی۔ شاید وہ فیکٹریوں سے خارج ہونے والے پانی کو بہا لے جانے والا نالا تھا جو اس گودام کی پشت سے گزر رہا تھا۔

میں نے فوراً ہی دوڑ کر نالا پھلانگ جانے کا فیصلہ کیا لیکن دیوار کی دوسری جانب قدموں کی دھمک سن کر ارادہ ملتوی کر دیا اور وہیں دیوار سے چپک کر کھڑا ہو گیا۔ زندگی اور موت کا ایک بھیانک امتحان گزر چکا تھا اور اب میں اس موقع کو اپنے لوگوں کے لیے بھی یادگار بنانا چاہتا تھا۔

وہی ہوا جس کے وقوع پذیر ہونے کی امید میں میں دیوار کے سائے میں کھڑا اپنے پھولتے ہوئے سانسوں پر قابو پا رہا تھا۔ دیوار کے پیچھے مجھے گہرے سانسوں کی آواز آئی جیسے کوئی سانڈ ہانپ رہا ہو۔ میں نے اپنا سانس روک لیا اور پنڈلیوں کو ذرا جھکا کر اوپر دیکھنے لگا۔ اندھیرے میں دو بھاری ہاتھ دیوار کی منڈیر پر جمے اور پھر میرا پیچھا کرنے والا دیوار پر چڑھ کر دوسری طرف کی گہرائی میں نگاہیں دوڑانے لگا۔ اس کے وہم و گمان میں بھی نہ رہا ہوگا کہ اب جو شخص بلی سے بچ کر بھاگ نکلنے والا وہی اس کی موت کے ہرکارے کے روپ میں موجود ہوگا۔

توازن برقرار رکھنے کی کوشش میں اس نے جیسے ہی اپنی داہنی ٹانگ دیوار سے باہر لٹکائی، میں نے وحشیانہ طاقت سے ٹانگ پکڑ کر اسے نیچے گھسیٹ لیا۔ اس کے حلق سے غیر ارادی طور پر ایک کریہہ چیخ آزاد ہو گئی اور وہ سر کے بل زمین پہ آ رہا۔ میں پھرتی کے ساتھ اس کے سینے پر سوار ہو گیا اور میرے دونوں ہاتھ اس کی گردن پر جم گئے۔

میں نے اس کی گردن پر حلقہ تنگ کیا تو اس کے جسم میں ذرا بھی جنبش نہ ہوئی۔ میں نے گرفت کمزور کیے بغیر اس کی گردن کو جنبش دی تو انکشاف ہوا کہ گرتے ہی اس کی گردن کی ہڈی ٹوٹ چکی تھی اور جسد خاکی روح سے عاری ہو گیا تھا۔

میں اس کا پستول اٹھا کر اس گندے اور بدبودار نالے میں اترتا چلا گیا۔ گودام میں لگی ہوئی آگ کے شعلے تیزی کے ساتھ شدت اختیار کرنے لگے تھے اور کثیف دھوئیں کے بادل نالے پر چھاتے جا رہے تھے۔

تھی کردہ موقع ہاتھ آ گیا تو اپنی تیمارداری کے سلسلے سے ہی جوہر آزما ڈالے گی۔

میں راہداری میں بچھے ہوئے نرم اور دبیز قالین پر چلتا ہوا اس کی خوابگاہ کے دروازے پر پہنچا تو پٹ بند تھے۔ ہلکا سا دباؤ ڈالتے ہی اندر کی طرف کھل گئے۔ میرا اوپر کا سانس اوپر اور نیچے کا نیچے رہ گیا۔

سر سے پیر تک سیاہ لباس میں ملبوس ایک نقاب پوش اس کی مسہری پر دراز تھا۔ اس کا داہنا شانہ اور بائیں پنڈلی برہنہ تھی جہاں ادھڑے ہوئے گوشت پر جمے ہوئے خون کے لوتھڑے صاف نظر آ رہے تھے۔ وہیں فرسٹ ایڈ کا سامان پھیلا ہوا تھا اور سلمیٰ دروازے کی طرف پشت کیے اس کی پنڈلی کا زخم صاف کر رہی تھی۔

جہانگیر کے لہو کا پیاسا سلمیٰ کو کس قدر عزیز تھا! میری آنکھوں میں خون اترنے لگا۔

وہ منظر دیکھتے ہی بے اختیار میرا ہاتھ جیب میں پڑے ہوئے پستول کی طرف گیا تھا۔ ادھر نقاب پوش بجلی کی طرح تڑپ کر بستر سے اٹھا تھا اور سلمیٰ کو دونوں شانوں سے جکڑ کر اپنے اور میرے درمیان ڈھال بناتا ہوا پیچھے ہٹ گیا تھا۔

"ڈیڈی!" مجھے دیکھتے ہی سلمیٰ نے ہلکی سی چیخ مار کر میری طرف بڑھنا چاہا لیکن کامیاب نہ ہو سکی۔ نقاب پوش کی بے رحمانہ گرفت بہت سخت تھی۔

"پستول کی نال گرا دو۔" نقاب پوش نے سرد اور تحکم آمیز لہجے میں کہا۔ "مجھے نہتا نہ سمجھنا۔ میرے ہاتھ میں جو سرنج دبی ہوئی ہے اس میں مہلک ترین زہر بھرا ہوا ہے۔ اگر اس کی سوئی اس عورت کے جسم میں اتار دوں تو یہ پانی انجکٹ کیے بغیر پلک جھپکنے میں مر جائے گی۔ لہٰذا جو کچھ کہہ رہا ہوں، بہتر ہو گا اس پر عمل کرتے رہو۔"

"مجھے اس سے کوئی ہمدردی نہیں۔" میں نے بے رحمانہ لہجے میں کہا۔ "اسے ہلاک کرنے کی دھمکی دے کر تم موت سے بچ نہیں سکتے۔ جو عورت اپنے شوہر کے جانی دشمن سے ایسی آشنائی رکھتی ہو، میری دانست میں اسے مر ہی جانا چاہیے۔"

کمرے کی فضا میں نقاب پوش کی دبی دبی زہریلی ہنسی گونج اٹھی۔

"ڈیڈی!" سلمیٰ دونوں ہاتھوں سے اپنا منہ چھپاتے ہوئے درد بھری آواز میں بولی۔ "مجھے اتنا گھٹیا الزام نہ دیں۔ میں نے ایسے پہلے کبھی نہیں دیکھا۔ نہ جانے یہ کب صحن سے دیوار پھاند کر نوکروں کے علم میں لائے بغیر گھر میں گھس آیا ہے۔"

اس کی ندامت آلود آنکھیں اور رخساروں پر ٹھہرے ہوئے ٹوٹتے ہوئے آنسو دیکھتے ہی مجھے اس کی بے گناہی اور رلے ٹوٹ کی مکاری کا پورا یقین آ گیا تھا لیکن اسے ٹوٹ کے مدافعانہ حربے کو ختم کرنے کے لیے میں نے نفرت آمیز اداکاری جاری رکھی۔ اس لیے تجربہ کار مجرموں کے منہ سے نکلے ہوئے الفاظ ذہن کے کسی گوشے میں ابھرے جو تلخ لہجے میں میں نے فوراً ہی اگل دیے۔

"عورت بڑی ناقابل فہم ہوتی ہے سلمیٰ! آشنائی اپنی خوشی سے کرتی ہے۔ پکڑی جاتی ہے تو مظلومیت کا شور مچا دیتی ہے... تمہارے لیے تو مرنا ہی بہتر ہے... اس کے ہاتھوں سے بچ گئیں تو جہانگیر تمہیں ذبح کر دے گا۔ تم تو اس کے سینے میں مارا شکنجہ ثابت ہوئی ہو۔"

اس کی آنکھیں فرط حیرت سے پھٹ کر پیشانی پر جا پہنچیں۔ ہونٹ اس طرح وا ہو گئے جیسے اس کا دم گھٹنے لگا ہو۔ اس کے جسم پر پل بھر کے لیے تشنج سا طاری ہوا اور وہ کھڑے کھڑے صدمے سے بے ہوش ہو گئی۔

اسے ٹوٹ نے بمشکل اس کے گرتے ہوئے بدن کو اپنے بائیں بازو پر سنبھالا تھا۔

"جہانگیر کہاں ہے؟" اسے ٹوٹ نے نقاب میں بنے ہوئے گول سوراخوں میں سے براہ راست مجھے گھورتے ہوئے سوال کیا۔

"ہارے ہوئے فریق کو سوالات کا کوئی حق نہیں ہوتا۔ عورت کو ایک طرف ڈال دو۔ آج تم میرے ہاتھ سے زندہ بچ کر نہ جا سکو گے۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔

"ابھی تو تم نے اس کے لیے سزائے موت صادر کی ہے، اب ترس کیوں آ رہا ہے؟" اس نے طنزیہ لہجے میں سوال کیا۔

"مارنا چاہو تو بے شک مار دو، مجھے کوئی اعتراض نہ ہو گا۔ اس کی اصل سزا تو وہ ہو گی جب یہ جہانگیر کے سامنے اعتراف جرم کرے گی یا اپنی صفائی پیش کرنے کی ناکام کوشش کرے گی۔"

**اس دلچسپ ترین داستان کے بقیہ واقعات تیسرے حصے میں ملاحظہ فرمائیں**

نہیں رہا تھا جیسا اپنی تقدیر کا لکھا پورا کرنے کے لیے انسانوں کے سمندر میں تنہا اور بے کس و بے بس چھوڑ دیا گیا تھا۔ جہاں کوئی کسی کا سچا ہمدرد نہیں تھا۔

ایسی مایوسی اور بے بسی میں نے اپنی زندگی میں کبھی محسوس نہ کی تھی۔

**زندگی** انسان کے لیے کس قدر اہم ہے۔ یوں سے برسوں تک ایک طویل مسافت نظر آتی ہے جسے طے کرنے کے لیے لمحہ بہ لمحہ منصوبے اور سازشیں تیار کرنا پڑتی ہیں۔ دوستوں کی دلجوئی، دشمنوں کی بیخ کنی، چاہے جانے والوں کی خوشامد، نئی زمین خریدنا، زمین سازی کی فکر کم و بیش ہر انسان کے ذہن پر ہر لمحہ سوار رہتی ہے۔ جب تک وہ زندہ رہتا ہے یہی محسوس کرتا ہے کہ پورے معاشرے میں اسی کی جدوجہد اور جانبازی سب سے اہم اور جان گسل ہے جس کے نتائج پر بہت سوں کے مستقبل کا دارومدار ہے لیکن تقدیر کائنات کی لامتناہی پہنائیوں میں چھپی انسان کی ان خوش فہمیوں پر چپکے چپکے دھیمے دھیمے مسکراتی رہتی ہے کہ دوسروں کے مستقبل کے غم میں گھلا جانے والا اپنے مستقبل سے کس قدر بے خبر ہے۔ انسان اپنی تمام تر توانائیوں کے ساتھ اپنی تگ و دو میں مصروف رہتا ہے اور پھر اچانک ہی وہ فیصلہ کن لمحہ سر پر آ جاتا ہے جب اجل کے ہاتھوں شہ رگ کی دھڑکن بیک وقت موقوف ہو جاتی ہے اور انسان زندگی کے سارے جھمیلوں سے ہمیشہ کے لیے آزاد ہو جاتا ہے۔ اس کے سارے منصوبے دھرے کے دھرے رہ جاتے ہیں۔

بڑی اماں کو مرے کئی برس یا مارشل کو کتنے برس ہوگئے تھے لیکن یہ سب قانونی موشگافیاں تھیں، دونوں صورتوں میں طبعی نتیجہ ایک ہی برآمد ہونا تھا۔ میرے بارے میں ان کے جذبات جو بھی رہے ہوں، میرے دل میں ان کے لیے بے پناہ تڑپ زندہ تھی۔ اگر تصویر سچا تھا تو بڑی ماں بھی مجھ سے ملنے کے لیے بے تاب تھیں۔ کس قدر عجیب بات تھی کہ بڑی ماں تین جوان لڑکوں کی ماں تھیں۔ دو سگے اور ایک سوتیلا لیکن ان میں سے کسی کو بھی گھر بار کی حیثیت وار اور آسودہ زندگی میسر آ سکی تھی۔

تصویر جس انداز میں لائیڈز کالج میں رو رہا تھا، اس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ مرنے تک وہ شادی بیاہ کی پابندیوں سے آزاد رہا تھا۔ تو تیر اگر کنوارا ہی مر گیا تھا تو اس کا دوراں ہونا یا نہ ہونا بڑی ماں کے لیے یکساں تھا۔ تصویر مشرق کے پابند معاشرے میں پلتے ہوئے شادی پر مائل نہ ہو سکا تھا تو بھلا تو قیر مغرب کی آزاد وادیوں میں اس موضوع پر کیوں سوچتا۔ میرا جو حال تھا سو تھا، جس میں اپنی شریک حیات کے طور پر عزالہ کا انتخاب کر چکا تھا لیکن اپنی زندگی کو کسی تنگ بند گلی میں راہ پر ڈالنے بغیر میں اس بندھن کو مضبوط کرنے پر آمادہ نہیں تھا۔

روایتی بڑی بوڑھیوں کی طرح بڑی ماں کو بھی حسرت تھی کہ وہ اپنی گود میں اپنے پوتوں کو جنتے کھیلتے اور بڑھتے دیکھیں لیکن ان کی وہ حسرت ان ہی کے ساتھ دم توڑ گئی... فی الوقت اس گھرانے میں نام چلانے والا کوئی نہیں رہا۔

شاید اس میں قدرت کی کوئی مصلحت تھی کہ ہم تینوں ابھی تک تنہا تھے۔ تصویر اکیلا اپنی بقا کی جنگ لڑتے لڑتے اس کے ہاتھوں موت کے گھاٹ اتار دیا گیا جس کے اشاروں پر وہ نجانے کیا کچھ کرتا رہا تھا۔ میرا خیال تھا کہ ہم تینوں میں سے کسی نے بھی اپنی تنہا عمر گزار کر کوئی نیکی نہیں کمائی تھی بلکہ اپنے ہر قول و فعل سے اپنے بزرگوں کے نام کو بٹہ ہی لگاتے آئے تھے۔

میری سمجھ میں نہ آسکا کہ لوگ اولادِ نرینہ کے لیے کیوں ترستے ہیں جبکہ یہ کس قدر عبرت کا مقام تھا کہ ہم تین بھائی تھے اور تینوں ہی جرم و گناہ کی اندھیری راہوں کے مسافر تھے۔ ہماری جگہ لڑکیاں ہوتیں تو اب تک اپنے اپنے گھر بار کی ہو گئی ہوتیں۔ خاندان کا نام نہ چلاتیں تو کم از کم اس کو بٹہ بھی نہ لگاتیں۔ مگر اپنے گرد و پیش میں آئے دن ایسے المناک واقعات دیکھ کر بھی لوگ اپنی آرزوؤں میں تبدیلی لانے سے قاصر تھے۔ بہتیرے لوگ لڑکی کی ولادت پر والدین کے ساتھ یوں اظہارِ ہمدردی کرتے تھے جیسے بیٹی کی پیدائش کی صورت میں ان پر کوئی عذاب نازل ہوا ہو اور تو اور اس جہالت کا بدترین مظہر وہ رویہ تھا کہ یہاں بیٹے والیاں عورت ہوتے ہوئے بھی اپنی گود میں اپنی جنس کو دیکھ کر مقدر کا گلہ کرتی نظر آتی تھیں۔

میرے آنسو تھم چکے تھے۔ دل کی گہرائیوں سے ابھرنے والا غم و اندوہ کا غبار آنسوؤں میں دھل چکا تھا لیکن ذہنی رو اس کمرے کی تنہائی میں بھٹکے جا رہی تھی۔ ذہن پر فلسفہ طاری ہونے لگا تھا۔ اس وقت پہلی بار مجھے اندازہ ہوا کہ فلسفہ ناکامیوں اور محرومیوں کی کوکھ سے ہی جنم لیتا ہے۔ کامیاب اور بامراد لوگوں کو تو مسرتیں سمیٹنے سے ہی فرصت نہیں ملتی جو وہ فلسفے کا رخ کر سکیں۔

"ارے! آپ یہاں بیٹھے کیا کر رہے ہیں؟" اچانک ابھرنے والی عزالہ کی تحیر آمیز آواز نے مجھے چونکا دیا اور میں ہڑبڑا کر بستر سے اٹھ گیا۔

"کک... کچھ نہیں..." میں نے جلدی سے کہا۔ "دل اداس تھا اس لیے ادھر آگیا تھا... وہاں کیا ہو رہا ہے...؟" سلمیٰ ہوش

درمیان سرد ہانسی آواز میں بولی۔

"یہ سب درست ہے لیکن میں نے جو کچھ کیا وہ تمہاری جان بچانے کے لیے کیا۔" میں نے براہ راست سلمٰی سے مخاطب ہو کر پرسکون لہجے میں کہا۔ "اس وقت اسے تو کے ذہن پر تخریب سوار تھی۔ میں تمہاری زندگی کے لیے التجا کرتا تو وہ تمہیں ہلاک کر دیتا۔ بھانپتے ہوئے میں نے تم کو موت کا سزاوار قرار دیا تھا اور اس نے تمہیں زندہ چھوڑ دیا۔ بلکہ جہانگیر خود تمہارا کام تمام کر سکے۔ پورا یقین ہو گیا تھا کہ میں تمہاری طرف سے پوری طرح بدظن ہو چکا ہوں اور جہانگیر کو تمہاری اور اس کی بزم آرائی کی داستان پوری تفصیل کے ساتھ سناؤں گا۔"

"کیا بک رہے ہو تم؟" جہانگیر آخر کو مرد ہی تھا۔ غصے سے اس کا پارہ آ گیا۔ "وہاں کیسی بزم آرائی ہو رہی تھی؟ کیا ہو رہا تھا جب تم خوابگاہ میں داخل ہوئے تھے؟"

"بظاہر بہت کچھ لیکن درحقیقت کچھ بھی نہیں۔" میں نے پرسکون لہجے میں کہا۔ "وہ زخمی پنڈلی اور شانہ برہنہ کیے تمہاری مسہری پر دراز تھا اور سلمٰی اس کے زخم صاف کر رہی تھی۔۔۔"

"لیکن وہ وہاں گیا ہی کیوں تھا؟" جہانگیر سلمٰی کے چہرے پر نظریں گاڑ کر غرّایا۔

جہانگیر کے خون پر گرمی چڑھنے لگی تھی۔ سلمٰی نے اپنی صفائی میں کچھ کہنا چاہا لیکن زبان ہلانے ہی بے ساختہ رو پڑی اور مجھے ایک بار پھر دخل اندازی کرنا پڑ گئی۔

"وہ تمہاری بیوی سے ملنے نہیں گیا تھا۔" میں نے تیز لہجے میں کہا۔ "تم اس کی قید سے فرار ہو گئے تھے۔ اس کے بعد اس کے لیے دشواریاں کھڑی ہو گئیں۔ وہ نفرت انگیز انداز میں دو دو ہاتھ کر کے تمہارا کام تمام کرنا چاہتا تھا۔ یہ تمہاری خوش نصیبی تھی کہ تم وہاں موجود نہیں تھے اور سلمٰی کی بدنصیبی تھی کہ میری ہدایت کے باوجود یہ گھر نہ چھوڑ سکی کیونکہ اس کے رشتے دار اچانک ہی حیدرآباد چلے گئے تھے اور سالے لوٹنے اس سے نرس کا کام لینے کا فیصلہ کر لیا۔"

"وہ بہت کمینہ ہے۔ اگر تم بروقت مداخلت نہ کر بیٹھتے تو وہ مجھ سے تمہارا نہیں ہو سکتا تھا۔"

"بالکل ہو سکتا تھا۔" میں نے اس کی تائید کرتے ہوئے کہا۔ "اس کی ذہنیت گندی ہے۔ وہ عورت کی شکست کو بدترین گردانتا ہے۔ خود اس نے کہا تھا کہ عورت سے بڑی شکست تو کبھی شاید اس نے کبھی نہ کھائی ہوگی۔"

"تمہیں یقین ہے کہ تم بروقت وہاں پہنچ گئے تھے؟" جہانگیر کی آواز پر یک بیک نقاہت طاری ہو گئی۔

"ایمان کی حد تک۔" میں نے اس کی ذہنی کیفیت بھانپتے ہوئے مضبوط لہجے میں کہا اور غزالہ کو آنکھ سے اشارہ کیا کہ وہ سلمٰی کو وہاں سے اپنے ساتھ لے جائے۔

غزالہ اسے پچکارتی ہوئی اپنے ساتھ لے گئی۔ اس اثنا میں کرنل پستول ہاتھ میں تھامے سلمٰی دروازے پر جما ہوا تھا۔

"کیا اب بھی کسی سے کوئی خطرہ لاحق ہے آپ کو؟" میں نے خشک لہجے میں کرنل سے سوال کیا۔

"نن۔۔۔ نہیں۔" کرنل نے ہکلاتے ہوئے لہجے میں جواب دیا۔ "کہو تو میں بھی چلا جاؤں یہاں سے؟"

"جانا چاہیں تو آپ کی مرضی ہے لیکن کم از کم پستول جیب میں رکھ لیں۔ چل پڑا تو ہوا میں کسی کا نشانہ بن جائے گا۔" میں نے اپنے لہجے میں سنجیدگی برقرار رکھتے ہوئے کہا اور کرنل نے سٹپٹا کر پستول فوراً ہی جیب میں ڈال لیا۔

"میں ذرا شیخ کو دیکھ کر آتا ہوں۔ جیجر پھاڑ اور شور و غل سے اسے اختلاج ہونے لگتا ہے۔" یہ کہتے ہوئے وہ تیزی کے ساتھ اس کمرے سے نکلا چلا گیا۔

تنہائی میسر آجانے پر جہانگیر کئی ثانیوں تک الجھن آمیز انداز میں میری آنکھوں میں دیکھتا رہا۔ پھر شکست خوردہ دھیمی آواز میں بولا۔ "تم میرا دل رکھنے کے لیے جھوٹ تو نہیں بول رہے؟"

"تمہارا دماغ خراب ہو گیا ہے؟" میں نے بگڑ کر کہا۔ "مجھے کیا ضرورت ہے جھوٹ بولنے کی؟ جو دیکھا تھا بتا دیا۔ بس یہ یاد رکھنا کہ اب کافی عرصے تک تم دونوں کو بھی روپوش رہنا ہوگا۔ ورنہ وہ کسی پاگل کتے کی طرح تم پر کوئی بھی وار کر گزرے گا جس کا توڑ کرنا شاید کسی کے لیے بھی آسان نہ ہوگا۔"

"میں سمجھ رہا ہوں۔ میں سمجھ رہا ہوں کہ تم مجھے کیا سمجھانا چاہ رہے ہو۔" وہ جلدی سے اضطراری لہجے میں بولا۔ "سلمٰی حالات سے بے خبر ہے۔ لہٰذا وہ تمہاری ہدایت کی اہمیت کو نہ سمجھ سکی۔ اسے ذرا بھی عقل ہوتی تو رشتے داروں کی غیر حاضری کا علم ہونے کے بعد وہ شہر کے کسی ہوٹل میں منتقل ہو سکتی تھی۔۔۔۔ اب مجھے اس سے بہت سی وضاحتیں کرنا پڑیں گی۔ وہ سوالات کر کے میرا دماغ چاٹ جائے گی۔ اس بارے میں تم نے اسے کیا بتایا ہے؟"

"کچھ بھی نہیں۔" میں نے اس کی خلش اور پریشانی کا سبب بھانپتے ہوئے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "وہاں وہ اسے تو کی موجودگی میں ہی بے ہوش ہو گئی تھی۔ اسی حالت میں میں اسے یہاں اٹھا لایا۔ اس سے تو مجھے بات کرنے کا موقع ہی نہیں مل سکا۔ بھلا میں اسے کیا بتاتا؟ اب تو بتانا اور چھپانا سب تم ہی پر منحصر ہے۔"

فوراً ہی نکاسی کے راستے کی طرف بڑھ گیا اور عنزالہ میرے پیچھے ہو لی۔

"مسز علی کی آمد سے کچھ ناخوش نظر آتی ہو؟" میں نے ڈرائنگ روم میں پہنچتے ہی سبقت لے جاتے ہوئے سوال کر ڈالا۔

"اگر آپ خوش ہیں تو میں کیسے ناخوش ہو سکتی ہوں؟"

اس کے سنجیدہ جواب نے پل بھر کے لیے مجھے لاجواب کر دیا مگر میں نے فوراً ہی راستہ نکال لیا۔

"میری خوشی کا اندازہ کیسے لگا لیا تم نے؟"

"مجھے خوشی سے اس سے پٹ رہے تھے آپ، میرا تو خون کھول رہا تھا اسے یہ جسارت کیسے ہوئی کہ اس نے آپ پر ہاتھ اٹھایا؟ آپ کی جگہ جہانگیر پٹ رہا ہوتا تو اس کے دونوں رخساروں سے اکھاڑ پھینکتا۔" وہ غصیلے لہجے میں بولی۔

"اس وقت وہ ذہنی طور پر نارمل نہیں ہے۔" میں نے ناصحانہ انداز میں کہا۔ "میری جگہ جہانگیر ہوتا تو وافعی وہی کچھ کرتا جو تم کہہ رہی ہو۔ کیونکہ خلوت سے ہٹ کر میاں بیوی انا کے معاملے میں بہت زیادہ حساس ہو جاتے ہیں۔ جب کہ میرے لیے انا کا کوئی سوال ہی نہیں مگر کم از کم تمہیں اس قدر تنگ نظری کا مظاہرہ نہیں کرنا چاہیے۔"

"لیجئے اس مشورے کا جواب آپ خود ہی دے چکے ہیں۔" وہ سپاٹ اور سنجیدہ لہجے میں بولی۔ "آپ دوسری عورتوں کے بارے میں لاکھ منکسر المزاج ہوں لیکن میں انا کی تھوڑی بہت قائل ہوں۔ کسی بھی قیمت پر برداشت نہیں کر سکتی کہ کوئی عورت آپ پر ہاتھ اٹھائے اور آپ ہنس ہنس کر اسے روکتے رہیں۔"

میرا وجود سُن ہو کر رہ گیا۔ عنزالہ نے چھوٹے چھوٹے الفاظ میں بہت بڑی بات کہہ ڈالی تھی جس کا اسے حق حاصل تھا۔ اس نے جو کچھ کہا درست ہی کہا تھا لیکن میرے لیے اس کے جواب میں خاموش رہنا ممکن نہیں تھا۔

"اس وقت میرے لیے وہ مسز مرزا تھی، نہ عورت۔ میں تو اسے بس ایک مغلوب الغضب اور فاتر العقل سمجھ رہا تھا جس کی مذکر یا مؤنث کوئی جنس ہوتی ہے نہ نسل۔ اچھا ہوا کہ آج تم نے مجھے ٹوک دیا، اب میں آئندہ محتاط رہوں گا اور کوشش کروں گا کہ یہ دونوں میاں بیوی جلد سے جلد یہاں سے چلے جائیں۔"

"چلے ہی جائیں تو بہتر ہے۔" اس نے آہستگی کے ساتھ کہا۔ "میں آپ کو قصوروار نہیں ٹھہرا رہی لیکن کاش آپ ایک عورت کی نگاہوں سے حسن کا مشاہدہ کرتے تو مجھ سے پورا پورا اتفاق کرتے۔ اگر آپ مجھے اجازت دیں تو میں اپنے مشاہدے کی بنا پر انتہائی احتیاط سے عرض کروں گی کہ وہ عورت آپ میں دلچسپی لے رہی ہے۔"

"اچھا ہوا کہ تم نے مطلع کر دیا۔ میں اس سے ہوشیار رہوں گا۔" میں نے قہقہہ لگاتے ہوئے فراخدلانہ لہجے میں کہا لیکن اپنی آواز کا کھوکھلا پن خود مجھ سے پوشیدہ نہ رہ سکا۔

عنزالہ ہنستے ہوئے میری ہتھیلیوں کے زخموں کی طرف متوجہ ہو گئی۔ اسے اڑتے جھپٹتے ہوئے بم کے دھماکے سے بچنے کے لیے بھاگتے بھاگتے ہتھیلیوں کے بل زمین پر گر کر میں نے جو چال چلی تھی وہ زندگی بچانے کے لیے تو کارگر ثابت ہوئی تھی لیکن میری ہتھیلیاں بری طرح لہولہان ہو گئی تھیں۔ لمبی لمبی خراشوں میں پیوست سنگریزے وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ اپنی موجودگی کا احساس دلانے لگے تھے۔

وہ مرہم پٹی کا سامان لے کر دوبارہ میرے قریب آ بیٹھی پھر روئی کے پھول بھگوئے ہوئے جراثیم کش پانی سے بھگو کر میری ہتھیلیوں کی خراشوں کو صاف کرتے ہوئے اس نے سلطان شاہ کی بات چھیڑ دی۔

"وہ لاہور میں کیا کر رہا ہے؟" بظاہر اس کا لہجہ سرسری تھا لیکن اس میں چھپا ہوا تجسس مجھ سے پوشیدہ نہ رہ سکا۔

"وہ میری توقع سے کہیں بڑھ کر ذہین ثابت ہوا ہے۔ شوگر کوئین آج شام مختلف فضائی کمپنیوں کے دفاتر میں دیکھی گئی ہے۔ سلطان شاہ کا خیال ہے کہ وہ کسی بھی وقت لاہور سے روانہ ہو سکتی ہے۔ میں نے اسے سگنل دے دیا ہے۔ پہلا موقع میسر آتے ہی وہ شوگر کوئین کو اغوا کرنے کی کوشش کرے گا۔ دوسری طرف اس نے روزمرہ ضروریات کا سامان لائٹ ہاؤس کا تک میں پہنچانے والے ٹھیکیدار کے کسی آدمی سے ساز باز کر لی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ جلد ہی مال لے جانے والی وین پر جگہ بنانے میں کامیاب ہو جائے۔ اس طرح وہ روزانہ ایک دو گھنٹے اس ناقابلِ گزر عمارت میں گزار سکے گا۔"

"دونوں ہی اہم خبریں ہیں!" اس نے زخم سے کنکر نکالنے کے لیے زور سے رگڑتے ہوئے کہا اور بے اختیار میرے ہونٹوں سے سسکاری آزاد ہو گئی۔

"شوگر کوئین ہاتھ آ گئی تو ہمارا کام بہت آسان ہو جائے گا۔" میں نے پُر امید لہجے میں کہا۔ "اگر وہ ویرا لائیڈ ہی ہے تو مجھے پورا یقین ہے کہ تنظیم میں اس کی ذات بے پناہ اہمیت کی حامل ہے، ہو سکتا ہے کہ اس کے ہاتھ آ جانے کے بعد لٹو اور اس کے پُر اسرار گروہ کے ہمارے لیے بالکل ہی بیکار ہو جائیں۔"

"بڑی عجیب بات ہے کہ ہر موڑ پر آپ سے لڑکیاں ہی الجھ رہی ہیں۔" وہ ہنستے ہوئے بولی۔ "رشی اور مسز مرزا کا قصہ ختم نہیں ہونے پایا تھا کہ اب شوگر کوئین دست بستہ چلی آ رہی ہے۔"

غزالہ مجھے تفصیلی نگاہوں سے گھورتی ہوئی اندر چلی گئی۔

"یہ تم لوگوں کو کہاں کہاں سے پکڑ کر لا رہے ہو؟" تخلیہ ہوتے ہی کرنل نے رازدارانہ لہجے میں سوال کیا۔ "پہلے جہانگیر اور اب اس کی بیوی کو لیے چلے آئے۔ آخر تم خدائی فوجدار کیوں بن گئے ہو؟"

"ہمارا مقصد اور دشمن مشترک ہے۔" میں نے برآمدے کی سیڑھیاں طے کرتے ہوئے کہا۔ "کافی عرصے کی خاموشی کے بعد اب ہاتھ پیر چلانے کا موقع ملا ہے تو میں اسے یوں ہی ضائع نہیں کر سکتا۔"

"لیکن تم جا کہاں رہے ہو؟" اس نے احتجاج آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"تھانے۔" میں نے پُرخلوص لہجے میں کہا۔ "ذرا دیکھنا چاہتا ہوں کہ پولیس نے اب تک کیا تیر مارا ہے۔"

"تمہارے ہاتھ زخمی ہیں، ڈرائیونگ کیسے کر سکو گے؟" اس کی آنکھوں میں تشویش کے سائے لرزنے لگے۔

"آپ جو چل رہے ہیں میرے ساتھ..." خوشی سے کرنل کا چہرہ دمک اٹھا کیونکہ میں پہلی بار اسے اپنے ساتھ باہر لے جانے پر آمادہ ہوا تھا۔ اسی وجہ سے وہ سلطانی شاہ سے جلنے لگا تھا جو ہر وقت سائے کی طرح میرے ساتھ لگا رہتا تھا۔

"میں ابھی آیا۔" وہ مہکتے ہوئے وہ تقریباً دوڑتا ہوا اندر چلا گیا۔ چند ثانیوں بعد وہ واپس آیا تو اس کے شانے پر چرمی بیلٹ میں لگی ہوئی گولیوں کے ساتھ ہولسٹر میں ریوالور بھی موجود تھا۔

"یہ کیوں لے آئے ہو؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔

"احتیاطاً۔" اس نے بے نیازی کے ساتھ جواب دیا۔ "تم پہ مار دھاڑ کا بھوت سوار ہو رہا ہے۔ کہیں اس کی ضرورت پیش ہی نہ آ جائے۔"

"اس تکلف کی ضرورت نہیں تھی۔" میں نے قدرے ناخوشگوار لہجے میں کہا۔ "اب لے ہی آئے ہیں تو اس کی کھلی نمائش نہ کریں۔ ریوالور ہولسٹر سیٹ کے نیچے ڈال دیں۔"

"تمہیں گھبرانے کی ضرورت نہیں۔" اس نے میرے شانے پر ہاتھ مار کر تشفی آمیز لہجے میں کہا۔ "میرے پاس اس کا باقاعدہ لائسنس موجود ہے۔ ہم پر اس کی وجہ سے کوئی آنچ نہ آ سکے گی۔"

"میں گھبرا نہیں رہا۔" میں نے چڑ کر کہا۔ "یہ عرض کر رہا تھا کہ کوئی دشمن ٹکرا ہی گیا تو پہلے اس نمائشی ہتھیار پہ ہاتھ ڈالے گا۔ اس کا چھپا رہنا ہمارے حق میں سود مند ہو سکتا ہے۔"

"ٹھیک تو سوچ کر لایا ہوں۔" وہ کھسیانے سے انداز میں مسکراتے ہوئے شرمندہ لہجے میں بولا پھر ڈرائیونگ سیٹ سنبھالتے سنبھالتے نیچے اتر پڑا۔

"ایک تو تمہارے لیے ہی لے آؤں؟ مگر وہ بغیر لائسنس کا ہے۔"

"میرے ہاتھ زخمی ہیں۔ گولی چلانا تو دور کی بات، میں کوئی ہتھیار بھی نہ سنبھال سکوں گا۔" میں نے جل کر کہا۔

"اوہ! مجھے خیال ہی نہیں رہا تھا۔" اس نے معذرت خواہانہ انداز میں سر ہلاتے ہوئے نشست سنبھال لی۔

تھانے پہنچنے تک وہ غیر متوقع طور پر خاموش رہا اور میں نے بھی اسے چھیڑنے سے گریز ہی کیا۔ تھانے کے باہر کار مقفل کر کے وہ مجھے اپنے ہمراہ جس کمرے میں لے گیا وہاں ایک اے ایس آئی ماتحت عملے اور شاید دو ایک مخبروں کے ساتھ محفل سجائے خوش گپیوں میں مصروف تھا۔

کرنل نے دروازہ عبور کرتے ہی بلند بانگ اور پرتپاک لہجے میں یوں سلام کیا جیسے اندر والے سب اس کے شناسا ہی ہوں۔

سلام کا جواب کسی نے نہ دیا۔ اے ایس آئی کے لبوں نے ضرور کچھ بے آواز جنبش کی تھی اور اس کی نگاہوں میں کچھ ناپسندیدگی سی عود کر آئی تھی۔ اس کے حواری بھی حیرت سے ہماری طرف نگراں تھے۔

کرنل نے وہاں پائی جانے والی اجنبیت پر کوئی بھی توجہ دیے بے آرامی محسوس کی اور پولیس افسر کے قریب پہنچ کر بولا۔ "میرا نام کرنل نواز زیدی ہے۔ آج صبح میں نے اپنی کار کی چوری کی رپورٹ درج کرائی تھی۔"

"ضرور کرائی ہو گی۔" اس نے خلیفانہ لہجے میں کہا پھر تقریباً تڑپ کر اپنے قریب و جوار میں بیٹھے ہوئے لوگوں سے سوال کیا۔ "کسی کی بھی رپورٹ درج ہوئی ہے؟"

"صبح ایمرجنسی ڈیوٹی پہ تھا۔" ایک شخص نے مدافعانہ لہجے میں کہا۔ "چھوٹی سے چھوٹی بات پر بھی پرچہ کاٹ دیتا ہے، اس نے لکھی ہو گی۔"

"رپورٹ لکھوائی گئی تو اب کیوں آئے ہو؟" اے ایس آئی نے خشک لہجے میں کرنل سے سوال کیا۔

"معلوم کرنا تھا کہ کار ملی یا نہیں؟"

پولیس افسر طنزیہ انداز میں ہنسا۔ "ابھی دو مہینے پہلے چوری ہونے والی کار برآمد نہیں ہوئی ہے اور تم صبح رپورٹ کرا کے شام کو کار لینے آ گئے ہو۔ معلوم ہوتا ہے پہلی چوری ہوئی ہے تمہاری؟"

"ہاں... وقت گزرنے پر کار شہر سے باہر بھی لے جائی جا سکتی ہے۔" کرنل نے اس کے آخری سوال کو نظرانداز کرتے ہوئے کہا۔

"کار تو غیر ملک تک بھی جا سکتی ہے۔" اس نے بے پروائی کے ساتھ کہا۔ "رپورٹ لکھوا کر گھر بیٹھ گئے ہو یا خود بھی تلاش کر رہے ہو؟"

"ابھی تک تو تلاش شروع نہیں کی۔"

"دوسرے بہت سے کام ہیں، جا کر تلاش کرو، ہمارے پاس دوسرے کام بھی ہوتے ہیں۔ کار مل جائے تو ہمیں خبر کر دینا ہم برآمد کرا دیں گے۔"

کرنل کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں: "کار مل ہی گئی تو میں یہاں کیوں آؤں گا؟"

اے ایس آئی نے شاید کرنل کی جہالت برداشت نہ کرتے ہوئے کہا: "ایسی کوشش بھی نہ کرنا ورنہ چوری کے جرم میں اندر ہو جاؤ گے۔"

"چوری؟ اپنی ہی کار کی چوری؟"

"ہاں ہاں، یہ قانون کی باریکیاں ہیں۔ پرچہ کٹنے کے بعد اب وہ تمہاری نہیں، چوری کی کار ہے۔ جب تک برآمدگی کے بعد عدالت سے تمہارے حوالے نہ کی جائے، مال مسروقہ ہی رہے گی۔"

"عجیب بات ہے۔۔۔" کرنل بے بسی کے ساتھ کوئی جملہ کرنا چاہ رہا تھا کہ اے ایس آئی نے ترش روئی سے اس کی بات کاٹ دی۔ "بے فضول بحث کر کے ہمارا وقت خراب مت کرو۔۔۔ ہم لوگ رحم دل ہو جائیں تو بڑے سے بڑے مجرم کو چھوڑ سکتے ہیں اور قانون ہاتھ میں لے لیں تو بے گناہ لوگ بھی ہمارے شکنجے سے نہیں بچ سکتے۔"

کرنل نے پھر کچھ کہنا چاہا لیکن بیں اسے خاموش کر کے خود مخاطب ہو گیا۔ "اگر ہم کار تلاش کر لیں تو ہمیں کتنے دنوں میں مل جائے گی؟"

"مجسٹریٹ کی مرضی ہے، چاہے تو اگلے ہی دن کی تاریخ دے سکتا ہے ورنہ مہینہ بھی لگ سکتا ہے۔" اے ایس آئی نے آنکھیں پٹپٹا کر انگڑائی لیتے ہوئے کہا۔ "ہم ابھی یہ چھوٹی موٹی چوری چکاری کا پرچہ نہیں کاٹتے کہ مال برآمد ہونے کے بعد شناخت اور پھر اسے حاصل کرنا بہت مشکل ہو جاتا ہے لیکن لوگ ضد کرتے ہیں۔ ہمیں الزام دیتے ہیں تو ہم روزانہ رپورٹ لکھنا پڑتی ہے۔ اب۔۔۔ رپٹ سے خوش ہو کر گھر سو جاؤ۔ صبح شہر گھوم لینا، کہیں نہ کہیں پہچان ہی لو گے۔ آج کل جلسے جلوس اور سیر و تفریح کے لیے لڑکے گاڑیاں اٹھا لیتے ہیں۔ پیٹرول ختم ہو جاتا ہے تو وہیں چھوڑ دیتے ہیں۔۔۔ جاؤ اب ہمارا گشت کا وقت ہونے والا ہے۔"

ہم دونوں واپسی کے لیے مڑے ہی تھے کہ ایک کانسٹیبل اے ایس آئی سے خوشامدانہ لہجے میں مخاطب ہو گیا۔ "صاحب! بارہ بجنے والے ہو گئے، آج تو میں بھی گشت پر جاؤں گا۔"

"۔۔۔" چونکا دینے والی درخواست کے بعد چند ثانیوں کے لیے سناٹا چھا گیا پھر جب ہم کمرے سے باہر نکل رہے تھے تو اے ایس آئی کی دھاڑ سنائی دی۔ "جاؤ، آج تم گشت پر جاؤ، مگر ہیں ذرا۔۔۔ کرسے کا سپاہی بستر سے اٹھ کر سیدھے یہیں چلے آنا۔"

تمہارا گشت اس لیے بند کیا ہے کہ صبح منہ ہاتھ دھوئے بغیر بستر سے سیدھے تھانے چلے آتے ہو۔"

میرے اور کرنل کے لیے وہ گفتگو حیرت انگیز تھی لیکن باہر والوں کے لیے اس میں کوئی نئی بات نہیں تھی۔ ڈیوٹی اور گشت کے وہ معنی شاید مدت سے ان میں رائج چلے آ رہے تھے۔ یہی وجہ تھی کہ جرائم کا گراف دن بدن ترقی پر تھا۔ شاید مجرموں کو بھی معلوم تھا کہ قانون کے بیشتر محافظ گشت پر نکلتے ہیں تو ان کے ذہنوں میں اپنے نرم و گداز بستروں کا تصور موجود ہوتا ہے اور جب قانون کے محافظ یوں گہری نیند سو جائیں تو گلی کوچے در کنار شاہراہوں تک پر جرائم خوب پھلتے پھولتے رہتے ہیں۔

"سنا تم نے؟" کرنل نے ڈرائیونگ سیٹ سنبھالتے ہوئے چبھتی ہوئی آواز میں کہا۔ "جب کسی قوم کے ذمے دار اہلکاروں کے دل سے اپنے فرائض کا احساس اور باز پرس کا خوف جاتا رہے تو تاریخ میں اس کا انجام عموماً اچھا نہیں ہوتا۔"

"ایسے لوگوں کے گمراہ ہونے کا سبب یہی ہے کہ وہ تاریخ پڑھنے کے عادی نہیں ہوتے۔ بس بعد والوں کی عبرت کے لیے نئی تاریخ لکھتے رہتے ہیں۔"

"اب گھر ہی چلنا ہے نا؟" اس نے قدرے توقف کے بعد عقب نما آئینے پر نظریں جما کر سوال کیا۔

"اس اسپتال کی طرف چلنا ہے جہاں کامران زیر علاج ہے۔۔۔ آپ کچھ مضطرب سے نظر آ رہے ہیں؟" میں نے اسے پروگرام سے آگاہ کرتے ہوئے چونک کر سوال کیا۔

"شاید ہمارا تعاقب کیا جا رہا ہے۔" اس کی نگاہیں بار بار عقب نما آئینے کی طرف اٹھ رہی تھیں۔

"کون ہے؟" میں نے پیچھے گھومے بغیر سوال کیا۔

"ہم تھانے سے روانہ ہوئے تو ایک اسکوٹر مخالف سمت سے آ رہا تھا۔ ہمیں دیکھتے ہی وہ یوٹرن لے کر ہمارے پیچھے ہو لیا۔ شاید اس نے تمہیں یا گاڑی کو پہچانا ہے۔ اب وہ تھوڑے فاصلے سے پیچھے چلا آ رہا ہے۔"

"سامنے سے آ رہا تھا تو آپ نے ضرور اسے دیکھا ہو گا۔" تاریکی سے فائدہ اٹھا کر میں نے پیچھے آنے والی اکلوتی ہیڈلائٹ کا جائزہ لیتے ہوئے کرنل سے استفسار کیا۔

"میرا دھیان سڑک پر تھا، بس ایک جھلک ہی دیکھ سکا تھا۔ اس کی۔۔۔ کوئی اسمارٹ سا لڑکا ہے۔"

سکوٹر سوار اسمارٹ سا لڑکا۔" میں سوچ میں پڑ گیا۔ وہ کون ہو سکتا تھا؟ سرلب ناک، عجلت پسند اور ایڈونچر کا شائق ہی سہی لیکن تعاقب کے بارے میں اس کا اندازہ غلط نہیں ہو سکتا تھا۔

"ارے۔۔۔ ادھر کہاں جا رہے ہیں؟" جب میں نے کرنل کو ایک ویران راستے پر مڑتے دیکھ کر چونکتے ہوئے سوال کیا۔

"بس دیکھتے جاؤ۔" کرنل پرجوش لہجے میں بولا۔ "۔۔۔ادھر راستہ تنگ ہوگا۔ میں کار کی رفتار سست کر دوں گا اور جب بھی وہ قریب آئے گا اس کی سکوٹر کے ٹائر پر فائر کر دوں گا۔ دیکھتا ہوں کہ وہ کیسے بچ کر نکلے گا۔ ذرا سیٹ کے نیچے سے ریوالور تو نکالنا میرا۔"

"اس کے ساتھ ہم بھی پھنس جائیں گے۔" میں نے نرمی سے کہا۔ "فائر کا دھماکا بہت سے لوگوں کی توجہ اس طرف مبذول کرانے کا باعث بنے گا۔۔۔ آپ ایسا کریں کہ اس ویران سڑک کے کسی غیر آباد حصے پر گاڑی اچانک ہی روک لیں۔"

"اور جو اس نے ہم پر گولی چلا دی؟"

"نہیں چلائے گا۔" میں نے جھنجلا کر کہا۔ کرنل کی بوڑھی رگوں میں اس وقت دوران خون کچھ زیادہ ہی بڑھ چکا تھا جو اس پر مار دھاڑ اور خونریزی کا خبط سوار ہو گیا تھا۔

"تم جانو۔" اس نے خشک لہجے میں کہا۔ "میں نے اپنی عمر خاصی گزار لی ہے اور اب بونس پر جی رہا ہوں۔ مجھے تو تمہاری سلامتی کی فکر ہے۔ تمہیں خراش بھی آگئی تو غزالہ مجھے جھاڑ کر میرے پیچھے پڑ جائے گی کہ میں پہلی بار تمہیں ساتھ لے کر باہر نکلا اور تمہاری حفاظت نہ کر سکا۔"

"غزالہ بھی جانتی ہے کہ میں دودھ پیتا بچہ نہیں ہوں۔" میں نے چڑچڑے لہجے میں کہا۔ "میں اپنی حفاظت خود کرنا جانتا ہوں۔ اگر موت کا وقت آ ہی جائے تو شاید میں کچھ کر سکوں گا شٹ اپ!!"

"افسوسناک بات ہے۔" وہ برا سا منہ بنا کر بولا۔ "شہر کی پٹری پر گاڑی کے سامنے لیٹ کر زندگی کی امید نہیں کی جا سکتی۔ تقدیر اپنی جگہ ہے لیکن تدبیر بھی تو کوئی چیز ہوتی ہے۔"

"ضرور ہوتی ہے اور اب ہم اسی کا سہارا لینے جا رہے ہیں۔ وہ آگے غیر آباد حصہ ہے۔ بس وہیں سڑک کے کنارے اچانک کار روک لیں۔ مقابلے کا اندیشہ ہو تو نیچے جھک جائیں۔"

"اخلاقی اکڑا ہے جو میرا۔" کرنل غرایا۔ "میں نے ساری زندگی گولا بارود کے سائے میں گزاری ہے۔ تین جنگیں لڑا ہوں اور تم مجھے خطرے سے ڈرنے والا کہہ رہے ہو۔۔۔؟"

"یہ مطلب نہیں تھا میرا۔" میں نے جلدی سے کہا۔ "میں تدبیر کے حوالے سے بات کر رہا تھا۔"

کرنل نے اپنا سارا غصہ بریک پیڈل پر اتار دیا۔ اتنی قوت سے بریک لگائے کہ کار کے ٹائر سڑک پر پھسلتے ہوئے چیخے۔ کار سڑک پر لہرائی اور کرنل نے اسے پھرتی کے ساتھ سڑک سے نیچے کچے میں اتار لیا۔

"ارے۔۔۔ وہ تو رکنے کے بجائے بڑھتا ہی آ رہا ہے۔" کرنل کی بوکھلائی ہوئی آواز سنائی دی اور وہ اپنی نشست کے نیچے اپنا ریوالور ٹٹولنے لگا جو میں ہولسٹر سمیت پہلے ہی عقبی نشست کے پائیدان پر کھینچ چکا تھا۔

میں پھرتی کے ساتھ اپنی سمت کا دروازہ کھول کر کار سے نیچے اترا تھا کہ اسکوٹر کار کے پہلو میں آ رکا اور میرے منہ سے بے اختیار ایک گہرا سانس آزاد ہو گیا۔ اسکوٹر پر ہمارا تعاقب کرنے والا حامد کا وہی ہیروئن فروش طالب علم تھا جس کے ذریعے میں نے سیر و سفر کے شوقین چند لڑکوں کو پھانس کر ان کے ذریعے ہیروئن کی معقول مقدار باہر برآمد کی تھی۔

"ہولسٹر کہاں غائب ہو گیا؟" کار میں سے کرنل کی بوکھلائی ہوئی آواز ابھری۔

"وہ محفوظ ہے۔ اس کی ضرورت نہیں رہی۔ باہر آ جائیں۔" میں نے اونچی آواز میں کہا اور حامد کی طرف بڑھ گیا۔

"تو میں نے تمہیں ٹھیک ہی پہچانا تھا۔" فضا میں حامد کی زہریلی آواز گونجی۔ "میں نے پچھلے چار روز میں تمہاری تلاش میں شہر کا چپا چپا چھان مارا ہے۔۔۔ تم پر میرا ایک بہت بڑا حساب واجب ہو گیا ہے۔"

"مرچیں نہ چباؤ۔ سیدھی سیدھی بات کرو۔" میں نے اس کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر خوش دلی کے ساتھ کہا۔ "کیا صوفی دادا نے تمہیں مال فراہم کرنے سے انکار کر دیا ہے؟"

"مجھے خوشی ہے کہ قحط کے بہانے ہی اس گھناؤنے کام سے میری گلو خلاصی کے آثار پیدا ہو گئے ہیں لیکن تم نے دو گھرانوں کا سکون اور مستقبل تباہ کر دیا ہے۔ میں یہ پوچھنا چاہتا ہوں کہ اب ان کا کیا ہو گا؟"

"تم کس کی بات کر رہے ہو؟" میں نے پرسکون اور ٹھنڈے لہجے میں دریافت کیا۔ اس اثنا میں کرنل بھی گاڑی سے نیچے اتر آیا تھا اور حیرت سے کبھی مجھے اور کبھی حامد کو دیکھے جا رہا تھا۔

"جن لڑکوں کے ہاتھ تم نے ہیروئن بھیجی تھی ان میں سے دو پکڑے گئے ہیں۔ تم نے انہیں یورپ کی سیاحت کا سبز باغ دکھا کر اپنے جال میں پھانسا تھا لیکن وہ شاید وہاں بازپرس کے سلسلے میں بدترین تشدد کا نشانہ بن رہے ہوں گے اور یہاں ان کے گھر والے کسی کو منہ دکھانے کے قابل نہیں رہے ہیں۔ اگر اخبارات

ہی خبر نہ آتی تو یہاں علم بھی نہ ہوتا اور وہ دونوں کسی جیل میں سڑ سڑ کر ختم ہو جاتے۔ وہ خبریں پڑھ کر میری نیندیں اڑ گئی تھیں۔ میں خود کو ان کی تباہی کا مجرم سمجھ رہا ہوں کیونکہ انھیں تم سے میں نے ہی ملوایا تھا۔ اب میں ان کے گھر والوں سے بھی چھپا چھپا پھر رہا ہوں۔"

وہ واقعی بہت بری خبر تھی۔ مجھے خود علم تھا کہ میں نے ان لڑکیوں کو اس کام میں ملوث کر کے بہت گھناؤنی حرکت کی تھی لیکن اس وقت حالات کچھ اور تھے۔ دل میں باغیانہ خیالات رکھنے کے باوجود میں نے تنظیم سے کھل کر بغاوت نہیں کی تھی اور میں لے لوٹ کے احکام بجا لانے پر مجبور تھا۔ اس وقت اگر میں حامد کو بتاتا کہ میں اپنی پرانی روش کو خیرباد کہہ چکا ہوں تو وہ ہرگز میری بات کا یقین نہ کرتا اور یہی سمجھتا کہ میں اس سے گلو خلاصی کے لیے بہانا تراش رہا ہوں۔

"مجھے یقین کرو دلی صدمہ ہوا ہے میرے دوست......"
میں نے کہنا شروع کیا لیکن اس نے جھڑک کر میری بات کاٹ دی۔
"میں تمہارا دوست نہیں ہو سکتا... مجھے یہ گالی نہ دو۔"
"تم نچلے درجے کے محکوم و مجبور تھے اور میں اوپر کا ایجنٹ تھا؟"
میں نے اس کے غصے کو نظرانداز کرتے ہوئے نرمی سے کہنا شروع کیا۔ "جس طرح تم نہ چاہتے ہوئے بھی انھیں مجھ سے ملانے پر مجبور تھے، اسی طرح میں بھی انھیں آلۂ کار بنانے پر مجبور تھا لیکن اب میں ان لوگوں سے قطع تعلق کر چکا ہوں البتہ تمھیں یہ یقین دلا سکتا ہوں کہ وہ لوگ بہت بارسوخ ہیں، جن سے کام لیتے ہیں، ان کی پوری طرح خبرگیری بھی کرتے ہیں۔ تمہارے دونوں ساتھی زیادہ دن اندر نہ رہ سکیں گے... ہاں، یہاں ان کے گھر والوں کو جس بدنامی کا سامنا کرنا پڑا ہے، اس کا شاید کوئی ازالہ نہ ہو سکے۔ ہر شوق کی کوئی نہ کوئی قیمت ہوتی ہے جو ان دونوں نے اپنے گھرانوں کی عزت کی صورت میں ادا کی ہے..."

"مجھے یہ فلسفہ نہ سمجھاؤ۔" وہ تلخ لہجے میں بولا۔ "یہ میں بھی جانتا ہوں کہ باحیثیت لوگوں کے داماد اور اولاد بھی اس دھندے میں پکڑی گئی ہیں لیکن ان کی عزت پر کوئی اثر نہیں پڑا۔ وہ الٹا ہر واردات کا رخ کسی سازش کی طرف موڑنے کی اہلیت اور صلاحیت رکھتے ہیں۔ انھیں ریاست، سیاست اور سفارت سے بہترین سہارے مل جاتے ہیں۔ مجھے تو یہ بتاؤ کہ تم ان کے لیے کیا کر رہے ہو؟ تمہارا ٹھکانا کہاں ہے؟ یہ یاد رکھنا کہ اگر وہ جلد ہی واپس نہ لوٹے تو میں تمہاری زندگی عذاب بنا دوں گا۔ تم باغی ہو چکے ہو یا ان کے حامی ہو، میں صرف اور صرف تمھیں جانتا ہوں۔"

جوانی کے چڑھتے ہوئے خون کی روانی اور ناتجربہ کاری کے سبب وہ ایسا کر بول رہا تھا لیکن مجھے اس پر ذرا بھی طیش نہ آیا۔ میں نے اپنا مصالحانہ لہجہ برقرار رکھتے ہوئے کہا۔ "جن لوگوں سے میں نے تم کو ملایا ہے وہ بہت سنگدل اور سفاک ہیں۔ اس لیے فی الحال میرا کوئی ایک ٹھکانا نہیں ہے۔ یقین نہ ہو تو موتی داوا سے پوچھ لینا۔ بس یہ یاد رہے کہ پہلے میں فرضی نام سے تم سے ملا تھا۔ میرا اصل نام ڈینی ہے...."
"ڈینی!" میرا نام سنتے ہی اس کے منہ سے تحیر زدہ سی آواز نکلی۔
"ہاں! تم کیوں چونکے یہ نام سن کر؟"
"موتی داوا کے اڈے پر میں یہ نام سن چکا ہوں۔ وہ سب تمہارے لہو کے پیاسے ہو رہے ہیں۔" میرے اصل نام سے واقف ہوتے ہی اس کے رویے میں نمایاں تبدیلی آگئی۔ "اور شہر میں ہیروئن کے قحط کی ذمے داری بھی تم پر ڈال رہے ہیں۔ اگر تم واقعی ڈینی ہو تو مجھے اپنی تلخ کلامی پر افسوس ہے۔ سنا ہے کلاں کے بڑوں نے تمہارے خاتمے کے لیے کوئی بڑا انعام بھی مقرر کیا ہوا ہے۔"
اس کی گفتگو میرے لیے ایک خیال انگیز ہو گئی۔ بڑی عجیب بات تھی کہ اب میرا نام موتی داوا جیسے نچلے درجے کے کارندوں تک بھی پہنچ گیا تھا اور وہ میرے خلاف کھلے بندوں باتیں کرنے لگے تھے۔ اس کا مطلب تھا کہ لے لوٹ اب میری ذات سے بہت زیادہ خائف تھا اور ہر طرف سے مجھ پر اور ہر قیمت پر مجھے گھیرنا چاہتا تھا۔
"غنیمت ہے کہ اس بارے میں تم خود خطرے سے باخبر ہو۔" میں نے پُرسکون لہجے میں کہا۔ "رہا میرے ڈینی ہونے کا سوال تو زبانی وضاحت کے علاوہ میں کوئی ثبوت نہ دے سکوں گا کیونکہ میں اپنی تمام کشتیاں جلا کر ان درندوں کے خلاف میدان میں اترا ہوں۔"
"مگر ان دونوں کا کیا ہوگا؟" وہ تشویش زدہ لہجے میں بڑبڑایا۔
"وہ لوگ یورپ کی پولیس کی تحویل میں ہیں جو خاصی مہذب اور شائستہ ہے۔ کسی مشرقی ملک کی پولیس کا معاملہ ہوتا تو واقعی تشویش کی بات تھی۔" میں نے اسے تسلی دلاسا دیتے ہوئے کہا۔
"مشکل یہی ہے کہ یورپ کی پولیس مہذب اور شائستہ ہے۔" اس نے بالکل وہی کہا جو میرے دل میں تھا۔ "وہ لوگ اپنے معاشرے اور لوگوں سے ہمدردی رکھتے ہیں۔ شاید وہ قانون کے حق میں اتنے سخت گیر اور تشدد پرست ثابت نہ ہوتے ہوں جتنے منشیات کے اسمگلروں کے خلاف۔ وہ جانتے ہیں کہ منشیات کا زہر معاشرے کی جڑوں کو کھوکھلا کر رہا ہے اور ہیروئن تو ان کے لیے ایک دہشت بنی ہوئی ہے۔ کچھ عجب نہیں کہ وہ ان سے معلومات حاصل کرنے کے لیے ان کی ہڈیوں کا سرمہ بنا کر رکھ دیں۔"

"تم ان کے کوائف مجھے بتا دو۔ میرے بھی کچھ وسائل ہیں۔ میں دیکھوں گا کہ ان کے لیے کیا کر سکتا ہوں۔"

"رؤف استنبول میں پکڑا گیا ہے اور فضل فرینکفرٹ میں۔ اخباری اطلاعات کے مطابق دونوں ہی انٹرپول کے مقامی دفاتر کی تحویل میں ہیں۔۔۔ ان دونوں کو سزا ہو گئی تو میں عمر بھر خود کو معاف نہ کر سکوں گا۔"

"کمان سے نکلا ہوا تیر کبھی واپس نہیں آتا۔" میں نے ناصحانہ انداز میں کہا۔ "اس کا ازالہ دوسری طرح بھی ہو سکتا ہے۔ میں باغی ہو گیا ہوں لیکن وہ اپنا کام چلانے کے لیے کسی اور کو لے آئیں گے جو ان کے مفادات کی خاطر کیریئر بچا سکتا ہے۔ تم اپنے ساتھیوں میں اس بات کی تشہیر کرو کہ رؤف اور فضل کیوں پکڑے گئے تھے۔ بتاؤ کہ ہیروئن سے اپنا شوق پورا کرنے کا جنون تباہی کے ایسے ہی راستوں پر لے جاتا ہے۔ تم دو چار کو بھی تباہی کے اس غار میں گرنے سے بچا سکے تو سمجھو کہ تم نے اپنی پہلی بھول کا کفارہ ادا کر دیا۔ رہا ان کا معاملہ تو وہ دیکھ لیا جائے گا۔"

"شاید تم ٹھیک ہی کہہ رہے ہو۔" وہ بولا۔ "مجھے اس بات کی خوشی ہے کہ اب تم بھی تائب ہو گئے ہو۔ میں موتی والا کے اڈے کے چکر ضرور لگا رہا ہوں لیکن وہاں مال ہی نہیں ہے۔ میری یہ مجبوری ہے کہ ابھی میرا آخری امتحان باقی ہے۔ اس کے بغیر میں یونیورسٹی نہیں چھوڑ سکتا۔ دوسری طرف یونیورسٹی میں نشے کے عادی مجھ سے ہیروئن طلب کرتے ہیں۔ ہیروئن کے بغیر میں وہاں پھٹک بھی نہیں سکتا۔ ورنہ وہ سب مجھے کچا چبا جائیں گے۔ اس قحط کے نتیجے میں مجھے یونیورسٹی سے چھٹیاں کرتے کئی دن ہو گئے ہیں۔"

"اللہ تم پر رحم کرے۔ مجبوریاں ایسی ہی ہوتی ہیں۔" وکرل نے پہلی بار زبان کھولی۔

"یہ بتاؤ کہ موتی والا کے اڈے پر تم میرے بارے میں کیا سنتے رہے ہو؟" میں نے سوال کیا۔

"آج کل وہاں خطرناک قسم کے نئے نئے چہرے دیکھنے میں آ رہے ہیں۔ وہاں ساری گفتگو رازدارانہ ماحول میں ہوتی ہے لیکن معلوم نہیں کیوں مجھ پر اعتماد کرنے لگا ہے۔ میں نے اڑتے اڑتے جو کچھ سنا ہے وہ تمہیں بتا ہی چکا ہوں۔" وہ لمحہ بھر کے لیے خاموش ہوا، پھر یوں چونک کر بولا جیسے کوئی بھولی ہوئی بات یاد آ گئی ہو۔ "کل شام میں نے سنا تھا کہ ایک آدھ روز میں ان کا کوئی بڑا شہر میں آنے والا ہے جو پہلی بار ان کے کسی اجتماع میں شرکت کرے گا۔"

بے اختیار میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں۔ وہ واقعی بہت بڑی خبر تھی۔ لے ڈولا ہو کے شہر میں وارد ہو چکا تھا۔ میں تنظیم سے نکل چکا تھا۔ جہانگیر لے ڈو کے عتاب میں آیا ہوا تھا۔ زخمی بھی بلیک لسٹ کی جا چکی تھی اور وہ اپنی پوری کوشش کے باوجود تینوں میں سے کسی کو اپنے راستے سے نہ ہٹا سکا تھا۔ اس طرح نہ صرف تنظیم کا مقامی شیرازہ بکھر چکا تھا بلکہ لے ڈو کو شہر میں مکمل انتقامی کارروائیوں کا خطرہ بھی درپیش تھا اور اس کے لیے وقتی طور پر کراچی جیسی زرخیز منڈی میں کام جاری رکھنا ناممکن ہو گیا تھا۔ ایسے حالات میں وہ باہر سے کسی کو تنظیمی معاملات پر مسلط کرتا تو تنظیم میں بھی بددلی اور مایوسی پھیل سکتی تھی۔ ان حالات میں شاید اس نے یونس ولیا اور اس جیسے دوسرے حوصلہ مند کارندوں کو بذاتِ خود ایک مرکز پر لانے کا فیصلہ کیا تھا۔ شاید یہ بھی ہو سکتا تھا کہ وہ ان سب سے بذاتِ خود مل کر مختلف ذمے داریوں کے لیے افراد منتخب کرنے کا ارادہ رکھتا ہو۔

لیکن وہ اجتماع کب اور کہاں ہونے والا تھا؟ یہ میرے لیے اہم ترین سوالات تھے۔ اگر مجھے ان دو سوالات کے صحیح جواب مل جاتے تو میں لے ڈو کو ناقابلِ تصور زک پہنچا سکتا تھا۔

"یہ مجھے نہیں معلوم ہو سکا۔" حامد نے مایوسانہ لہجے میں اقرار کیا۔ "مجھے ان سب باتوں سے دلچسپی ہی نہیں تھی۔ اس لیے میں نے ان معاملات میں تجسس سے کام نہیں لیا۔ سوائے ایک آدھ بار ان کی زبان سے میں نے کسی کھنڈر کا ذکر ضرور سنا تھا۔ اب یہ معلوم نہیں کہ وہ تذکرہ کس بارے میں تھا۔"

وہ قاتلوں، بدمعاشوں اور رسوائے زمانہ لوگوں کا اجتماع تھا جس کے لیے شہر کا کوئی بھی معروف ٹھکانا ناموزوں تھا۔ ان کو مل بیٹھنے کے لیے کسی محفوظ اور خفیہ ٹھکانے کی ضرورت تھی جہاں وہ کسی کی نگاہوں میں آئے بغیر اپنے شیطانی منصوبوں پر آزادی کے ساتھ تبادلۂ خیال کر سکیں۔

مجھے یقین ہو گیا کہ کھنڈر کا لفظ اسی حوالے سے استعمال کیا گیا ہوگا جہاں ان کی آمد و رفت پر نگاہ رکھنے والا کوئی نہ ہوگا اور میں تنظیم کے حوالے سے شہر میں دو کھنڈرات سے واقف تھا۔

پہلا کھنڈر نوبل ایریا میں واقع عزیز کا وہی ویران گودام تھا جہاں سے تھوڑی دیر قبل ہولناک بارود کی دھماکوں اور آگ کے شعلوں کے سائے میں خونریزی کر کے میں بمشکل زندہ واپس لوٹ سکا تھا اور دوسرا کھنڈر جیوا باؤز کا تھا جہاں سے ہر سراغ مٹانے کے لیے دانستہ آگ لگائی گئی تھی۔

جیوا باؤز کے سوختہ کھنڈرات کا تصور کرتے ہی میں جھرجھری لے کر رہ گیا کیونکہ وہاں بخرا بے بسی کے عالم میں آگ کے شعلوں کی بھینٹ چڑھنے سے بال بال بچی تھی۔

ویران گودام میں فائرنگ، بموں کے دھماکوں اور آتش زنی کا واقعہ اس قدر تازہ تھا کہ وہاں ہفتوں کے بے پولیس کے قریب پڑ جانے لازمی تھے کیونکہ وہاں سے ابلیس کے برآمد ہونے کا امکان تھا۔ ایسی صورت میں اسے تو بار اس کے کسی حواری کے لیے اُدھر کا رخ کرنا ناممکن تھا۔ اگر وہاں پہلے اجتماع کا پروگرام رہا بھی ہو تو مجھے یقین تھا کہ تازہ ترین تصادم کے بعد اسے تبدیل کر دیا جائے گا۔

جبر تصادم سے پہلے وہ کوئی کھنڈر نہیں تھا۔ ویران احاطہ یا گودام تھا۔ اس کے بارے میں کھنڈر کا لفظ میرے جی کو نہ لگ سکا۔ اس طرح لے دے کر ایک جیوا جونز کا ہی نام باقی رہ جاتا تھا جہاں وہ شیطانی اجتماع منعقد ہو سکتا تھا۔

جیوا جونز کی وسیع و عریض اور پیچیدہ عمارت کی تعمیر اس قدر مضبوط انداز میں کی گئی تھی کہ آگ شاید اس کا کچھ بھی نہ بگاڑ سکی ہو۔ فرنیچر، قالین، دروازے اور کھڑکیوں کے جل جانے کے بعد اس پرشکوہ عمارت کو ضرور کھنڈر کہا جا سکتا تھا اور وہ لوگ اس کے کسی اندرونی حصے میں بے خوف و خطر جمع ہو سکتے تھے۔

"تمہیں یہ معلوم کرنا ہو گا۔" میں نے ایک ایک لفظ پر زور دیتے ہوئے کہا۔ "یہ معلوم ہونا بہت ضروری ہے۔ اگر مجھے ان کے اجتماع کا وقت اور مقام معلوم ہو جائے تو میں ان سب کا صفایا کر دوں گا۔"

"تو کیا تم انہیں ہلاک کر دو گے؟" اس نے بے یقینی کے ساتھ سوال کیا۔

"ارے نہیں!" مجھ سے پہلے کرنل بول پڑا۔ "تم انہیں گرفتار کر کے پولیس سے پکڑوا دیں گے لیکن تجربے کے لیے کوئی بنیاد تو ہونا ہی چاہیے۔ ورنہ وہ کس کی سنتے ہیں۔"

"اوہ!" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا جیسے اس کے سینے سے ایک بڑا بوجھ ہٹ گیا ہو۔ "اگر ہم بھی ان کی طرح خونریزی پر اتر آئیں تو ہم میں اور قاتلوں کے درمیان کیا فرق رہ جائے گا؟ بہتر یہی ہے کہ قانون کو اس کا کام کرنے کا موقع دیا جائے۔"

اس کا جواب سن کر میں دل ہی دل میں کرنل کی مداخلت کی داد دیے بغیر نہ رہ سکا۔ شاید وہ حامد کے جذبات بھانپ گیا تھا ورنہ میں تو اسے کھل کر اپنے عزائم سے آگاہ کرنے والا تھا۔

وہ بے چارہ تعلیم یافتہ اور ذہین نوجوان یہودیت چھوڑ کر گھر پلٹنے اور تعلیم حاصل کرنے کے لیے دوسری ذمے داریوں میں گھرے ہونے کے باوجود ابھی عملی زندگی کے حقائق سے بہت دور تھا۔ وہ قانون کی حکمرانی کے خواب دیکھ رہا تھا اور ہم تھوڑی ہی دیر پہلے قانون کے ان محافظوں کی زیارت کر کے آ رہے تھے جو مہربان ہوں تو بدترین مجرموں کو کھلی چھٹی دے دیتے ہیں اور برہم ہو جائیں تو بے گناہوں کو شکنجوں میں جکڑوا کر ان کی ہڈیوں کا عرق کشید کرالیں۔

"لیکن قانون اسی وقت حرکت میں آئے گا جب اس کی مدد کی جائے گی۔" میں نے کہا۔

"میں وعدہ نہیں کرتا لیکن کوشش ضرور کروں گا۔" اس نے متذبذب انداز میں کہا۔

"پھر مجھے کیسے اطلاع ملے گی؟"

"اپنا فون نمبر یا پتا دے دو۔ جیسے ہی کچھ معلوم ہوا، رابطہ قائم کر لوں گا۔ ویسے صبح میں موتی والا سے ملوں گا۔"

"یہی تو مشکل ہے کہ آج کل میرا کوئی ٹھکانہ نہیں ہے۔" میں نے پہلے کسی ہوٹل کا نام لیتے ہوئے کہا۔ "ایسا کرو کہ موتی والا سے ملنے کے بعد تم لیاقت نیشنل اسپتال آجانا۔ میں وہیں پارکنگ لاٹ میں گیارہ اور بارہ بجے کے درمیان تمہارا انتظار کروں گا۔"

پروگرام طے ہو جانے کے بعد وہ ہم سے رخصت ہو گیا اور ہم دونوں گاڑی میں آگے روانہ ہو گئے۔

"جب بھی تمہارا کوئی شناسا ملتا ہے، ماضی کے حوالے سے کوئی نہ کوئی چونکا دینے والی بات سامنے آتی ہے۔" چند ثانیوں کی خاموشی کے بعد کرنل نے کہا۔ "اور ہر بار تمہاری ذات کے گرد چھایا ہوا پُراسرار سا طلسم کچھ اور گہرا محسوس ہونے لگتا ہے۔"

"شاید آپ کے لیے یہ سب نیا ہو لیکن عزالدین ہر بات جانتا ہے۔ بات صرف اتنی سی ہے کہ میں یہودیت کا دعویٰ کرنے والے ایک بہت بڑے گروہ کا اہم کارندہ تھا مگر اب ان سے باغی ہو گیا ہوں۔ میں انہیں تہس نہس کر دینا چاہتا ہوں اور وہ میرے خون کی بو پر لگے ہوئے ہیں۔ آگے دن کے تصادم اسی تضاد و جہد کا شاخسانہ ہیں۔"

"پھر تو میں یہی کہوں گا کہ تم اپنی بساط سے زیادہ بوجھ اٹھانے جا رہے ہو۔ گروہ بند لوگوں کے ہزاروں ہاتھ ہوتے ہیں۔ وقتی کامیابیوں کی بات الگ ہے لیکن تم کب تک ان سے لڑ سکو گے؟ ایک دن تھک جاؤ گے اور وہ نہایت اطمینان سے تمہیں گھیر لیں گے۔"

"مقابلے کے بغیر تو میں پاکستان میں ایک لمحے کے لیے بھی زندہ نہیں رہ سکتا اور دوسری صورت یہ ہے کہ بزدلوں کی طرح چوری چھپے کسی دور افتادہ مقام پر چلا جاؤں اور نئے نام اور نئی شناخت کے ساتھ ایک نئی زندگی کی ابتدا کروں جو میرے لیے مشکل ہے۔ سرزمین کی محبت، دوستی اور دوسرے رشتوں کا پیار مجھے کہیں نہ ٹل سکے گا۔ ایسی پیاسی زندگی سے بہتر ہے کہ موت آ جائے۔"

"میری طرف سے اجازت ہے۔ صبح کو بھی اگر اعتراض نہ ہو تو عزالدین کو بھی ساتھ لے جاؤ۔" اس نے پیشکش کی۔

"آپ کی اجازت کا شکریہ۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ "میرے

ساتھ فرار نے ہمیں انھیں بڑی زک پہنچائی ہے۔ گروہ کے آدمی تصویریں لیے اس کی تلاش میں سرگرداں ہیں۔ اسی لیے میں نے اسے کھڑکی میں مدد کیا ہوا ہے۔ شاید آپ کو معلوم نہیں کہ یہ ایک بین الاقوامی گروہ ہے۔ اس کا کوئی بھی کارندہ کہیں بھی آپ پہچان سکتا ہے پھر ایسے فرار سے کیا حاصل جس سے تحفظ اور سکون نہ مل سکے۔ یہاں تو میں خود کو ہر وقت برسر پیکار سمجھتا ہوں اور چوکنا رہتا ہوں۔ اجنبی زمین اور ماحول میں شاید اتنا مستعد نہ رہ سکوں۔"

"آخر اس وقت اچانک کامران سے ملنے کی کیا سوجھی ہے تم کو؟" اس نے گاڑی مصروف راستے پر ڈالتے ہوئے سوال کیا۔

"کامران نہیں، اس وقت اسے لڈو کی تلاش ہے مجھے۔"

میں نے معذرت خواہانہ انداز میں کہا۔ "وہ بری طرح زخمی ہے اور خود اپنے زخم صاف نہیں کر سکتا۔ جہانگیر کے گھر ابتدائی طبی امداد کے حصول میں ناکامی کے بعد میری دانست میں اسے فوراً کسی ڈاکٹر سے رجوع کرنا ہوگا۔"

"وہ اس اسپتال میں کیوں جائے گا؟ شہر میں اور بھی بہت سے اسپتال ہیں۔"

"اسے گولی کے زخم آئے ہیں۔ کرنل صاحب یہ میڈیکو لیگل کیس ہے۔ اس میں پولیس کا نام آنا ضروری ہے۔ جب کہ اس اسپتال والوں سے تنظیم کے قریبی مراسم ہیں۔"

"لیکن میرا ریوالور کہاں غائب ہوگیا؟" تھوڑی دیر کی خاموشی کے بعد اسے اچانک بھولا ہوا اسلحہ یاد آگیا۔

"پچھلی سیٹ کے پائیدان پر ہے۔" یہ کہتے ہوئے میں نے ہولسٹر اٹھایا اور اپنی نشست کے نیچے ڈالی دیا۔ میں نہیں چاہتا تھا کہ اس کی بنا پر ہمیں اسپتال میں مشتبہ نظروں سے دیکھا جائے۔

اسپتال کے احاطے میں میری ہدایت پر کرنل نے کار ایمرجنسی میں پارک کی کہ ہنگامی صورتحال پیش آنے پہ بلا توقف دوڑ عمل میں آسکے پھر اسے وہیں ڈرائیونگ سیٹ پر مستعد چھوڑ کر میں عمارت کی طرف بڑھ گیا۔

اندر گھستے ہی استقبالیہ کاؤنٹر پر بیٹھی ہوئی پختہ نقوش والی ایک خاتون سے سامنا ہوا جس نے میک اپ کی گہری تہوں کے سہارے نوخیزی اختیار کرنے کی کوشش کی تھی مگر گردن پر نگاہ پڑتے ہی اندازہ لگایا جاسکتا تھا کہ وہ کسی طرح تیس پینتیس برس سے کم نہ رہی ہوگی۔ شاید میں اسے نظر انداز کرتے ہوئے کسی نرس کی تلاش میں نرسوں کی طرف بڑھ جاتا لیکن اس سے میری نگاہیں براہ راست مل چکی تھیں۔ تقاضا ہونے کی بنا پر وہ فوراً ہی استقبالیہ مسکراہٹ کے ساتھ سنبھل کر بیٹھ گئی تھی۔

"آپ مجھے کچھ ضروری معلومات فراہم کر سکیں گی؟" میں نے اس کے سامنے پہنچ کر شگفتہ لہجے میں سوال کیا۔

"ضرور! میں یہاں بیٹھی ہی اسی لیے ہوں۔" وہ پیشہ ورانہ مسکراہٹ کے ساتھ بولی۔

"آپ کا نام کیا ہے؟" میں نے دھیمے لہجے میں سوال کیا۔

وہ بے ساختہ ہنس پڑی۔ "میں نے کسی ذاتی سوال کا جواب دینے کا وعدہ نہیں کیا تھا... ویسے مجھے نوید کہتے ہیں۔"

"مختصر سا اور خوبصورت نام ہے آپ ہی کی طرح۔" میں نے کہنیاں کاؤنٹر پر ٹکا کر اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے آہستہ سے کہا اور اس کے چہرے پر موجود رنگ و روغن کی تہ کے پیچھے بھی مجھے سرخی کی ایک لہری دوڑتی نظر آگئی۔ کسی نے سچ ہی کہا ہے کہ عورت کی تعریف کر کے اسے بہت آسانی کے ساتھ بیوقوف بنایا جاسکتا ہے اور تعریف ایک ایسا ہتھیار ہے جس سے کوئی شکار بچنے کی کوشش نہیں کرتا خواہ اس میں کتنا ہی مبالغہ کیوں نہ ہو۔

"آپ کس کمرے میں آئے ہیں؟" وار کام کر گیا تھا اور وہ فوراً ہی میری ذات میں دلچسپی لینے لگی تھی۔

"اوہ!" میں نے یوں چونکنے کی اداکاری کی جیسے اسے دیکھنے میں محو ہو کر میں اپنی آمد کا مقصد ہی فراموش کر بیٹھا ہوں۔ "مجھے ایک زخمی کی تلاش ہے۔ اس کی ٹانگ اور شانہ زخمی ہوا ہے۔ ذہنی طور پر کچھ معذور ہے۔ تھوڑے دن یہاں بھی زیر علاج رہا ہے۔"

"تو کیا آپ کا خیال ہے کہ وہ ادھر آیا ہوگا؟"

"شبہ تھا۔ رات ہو چلی ہے ایسا نہ ہو کہیں کوئی تیز رفتار گاڑی اسے کچلتی ہوئی گزر جائے۔ دیکھنے میں بالکل صحیح الدماغ معلوم ہوتا ہے بس کسی بات پر بھڑک جائے تو قیامت برپا ہوجاتی ہے۔" میں نے مایوسانہ لہجے میں کہا۔

"آیا تو تھا۔" وہ ذہن پر زور دیتے ہوئے بولی۔ "ڈاکٹر اکبر سے ملنے پر مُصر تھا۔ قمیص کے نیچے داہنا شانہ خاصا ابھرا ہوا تھا۔ شاید اس نے خود ہی ڈریسنگ کی ہوئی تھی۔ چال میں بھی ہلکی سی لنگڑاہٹ تھی لیکن بالکل صحیح الدماغ تھا۔ حلیہ کیا ہے آپ کے مریض کا؟"

میں نے اسے لڈو کے بارے میں بتانا شروع ہی کیا تھا کہ وہ پرجوش انداز میں تائید کرنے لگی۔ "بالکل وہی تھا... ڈاکٹر اکبر کے آنے تک یہیں ٹہلتا رہا تھا لیکن حیرت ہے کہ اس کی آنکھوں سے بھی کسی ذہنی ابتری کا پتا نہیں چل رہا تھا۔"

"کس وقت آیا تھا؟"

"شاید ایک ڈیڑھ گھنٹے پہلے۔" اس نے سوچتے ہوئے کہا۔ "مجھے یہ معلوم نہیں ہوسکا کہ وہ واپس کب لوٹا۔"

"ڈاکٹر اکبر اس وقت کہاں ملیں گے؟" میں نے اپنی پیشانی پر تردد کے آثار پیدا کرتے ہوئے سوال کیا۔

کسی سائے کی طرح بھر بھاگ نکلا تھا۔

"یہ۔۔۔ یہ کیا؟" میرے کانوں میں ڈاکٹر کی لرزتی ہوئی آواز آئی۔ شاید وہ جلدی میں یہ تصویر بھی لے جانا بھول گیا۔"

"یہ... یہ؟" ڈاکٹر شبیر بے چینی سے ایک فریم کو گھورے جا رہا تھا۔

تصویر پر نگاہ پڑتے ہی میں بے اختیار ٹھٹک گیا تھا۔ کیونکہ وہ غزالہ کی بڑی سی تصویر تھی لیکن پلاسٹک کے موٹے سے خوبصورت فریم نے مجھے رک جانے پر مجبور کر دیا۔

میرا مقابلہ ایسے لوگوں سے تھا جو ان گنت شعبدوں کا ماہر تھا۔ فریم کی ساخت انتہائی غیر معمولی تھی اور اسے جس انداز میں وہاں چھوڑا گیا تھا، وہ بھی غیر معمولی ہی تھا۔ آخر اسے غزالہ کی فریم کی ہوئی تصویر ساتھ لیے پھرنے کی کیا ضرورت تھی۔ شاید بھاگتے بھاگتے اسے شبہ ہو گیا تھا کہ ڈاکٹر کے ہمراہ میں خود یا میرا کوئی ساتھی وہاں پہنچ سکتا ہے اور ایسی صورت میں غزالہ کی تصویر پر نگاہ پڑتے ہی اسے اٹھانا میرا فطری ردعمل ہوتا جس سے اسے کوئی فائدہ اٹھانے کی کوشش کی تھی۔ میرے سابقہ تجربات کی روشنی میں اس موٹے فریم میں بارود سے لے کر زہر تک کچھ بھی پوشیدہ ہو سکتا تھا۔

اس وقت میرا ذہن بہت تیزی کے ساتھ کام کر رہا تھا۔ ابھی تک میں نے ڈاکٹر اکبر پر کوئی الزام نہیں لگایا تھا لیکن مجھے اچھی طرح معلوم تھا کہ وہ اپنی علاج گاہ کی آڑ میں ہیروئن کی کافی مقدار کھپا رہا تھا اور اسی بنا پر اس کے قاسم وغیرہ کے ساتھ قریبی مراسم تھے۔

اگر تصویر میں کوئی خطرہ ہی پوشیدہ تھا تو کیوں نہ اکبر کو قربانی کا بکرا بنایا جائے؟ میں نے سوچا۔

"ڈاکٹر کیوں رہنے ہوئے اٹھانے جا رہے ہو؟" میں نے جھلائے ہوئے لہجے میں اسے للکارا۔

اس نے فریم کو ہاتھ لگایا ہی تھا کہ ایک دھماکے سے تصویر سمیت فریم کے ٹکڑے اڑ گئے۔ اکبر چیخ مار کر زمین پر ڈھیر ہو گیا اور کمرے میں تیزی کے ساتھ کثیف دھواں بھرنے لگا۔ مجھے محسوس ہوا کہ میں چند ثانیوں کے لیے بھی اس زہریلے دھوئیں میں رکا رہا تو کھانستے کھانستے مجھ میں زخم پڑ جائیں گے پھر دوسری طرف اسپتال کا عملہ بھی کسی بھی لمحے وہاں پہنچ سکتا تھا۔ میں نے بھی پھرتی کے ساتھ عقبی لان کی طرف کھلی ہوئی کھڑکی سے باہر چھلانگ لگا دی۔

دلدار کے ساتھ چلتا ہوا میں احاطے کے سامنے والے حصے میں پہنچا تو نہ صرف اندر سے شور و غل کی آوازیں آ رہی تھیں بلکہ یہ بھی افراتفری پھیلی ہوئی تھی۔ دھماکے کے خوف سے اندر سے بہت سے مریض اور عملے کے افراد بھی باہر نکل آئے تھے۔ میں غیر محسوس طریقے پر اس ہراساں ہجوم میں شامل ہو کر پارکنگ لاٹ کی طرف نکلتا چلا گیا۔

اتنا کچھ ہو جانے کے باوجود کرنل بدستور گاڑی کی ڈرائیونگ سیٹ سے چپکا ہوا تھا۔ "کیا ہوا؟ یہ دھماکا کیسا تھا؟" میرے پہنچتے ہی اس نے تجسس آمیز لہجے میں کہا۔

"آپ نے اتر کر معلوم کرنے کی کوشش نہیں کی؟" میں نے ٹھٹک کر سوال کیا۔

"ڈسپلن کے خلاف ہوتا۔" اس نے سر کو جنبش دیتے ہوئے کہا۔ "جب تم مجھے تیار رہنے کے لیے کہہ گئے تھے تو میرے لیے بس یہی ایک کام رہ گیا تھا۔ فوج یا بھی چلنے لگتیں تو یہاں سے نہ ہٹتا۔ ایک ثانیے کے لیے تو یہ خیال بھی آیا تھا کہ کہیں مجھے اپنی جگہ سے ہٹانے کے لیے ہی وہ دھماکا نہ کرایا گیا ہو۔"

"واقعی آپ بہت دور کی بات سوچ لیتے ہیں۔ ورنہ پہلے یہ کھیل کس کا کم نہیں ہوتا۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔

"یہ میلہ اور کھیل کہاں سے آ گیا درمیان میں؟" اس نے تیکھے لہجے میں سوال کیا۔

"لمبی کہانی ہے... ایسے موقعوں پر ضرب المثل کے طور پر کہا جاتا ہے۔" میں نے سڑک پر نگاہیں جما کر بے پروائی سے جواب دیا۔

"خیر خیر۔ میری اردو واقعی با محاورہ نہیں ہے۔" اس نے بزرگانہ شان سے کہا پھر بولا۔ "تم نے بتایا نہیں کہ اندر کیا ہوا؟"

میں اسے پوری کہانی سنانے لگا اور وہ درمیان میں پرجوش انداز میں تبصرے بھی کرتا رہا پھر جب غزالہ کے تصویری فریم کے پھٹنے کا ذکر آیا تو وہ حیرت سے اچھل ہی پڑا۔ "یعنی چھوتے ہی پھٹ گئی؟" وہ تحیر آمیز لہجے میں بولا۔ "میں مان ہی نہیں سکتا۔ میرا بھی تعلق آرمی سے رہا ہے۔ میں نے تو کبھی ایسے کسی بم کا ذکر تک نہیں سنا۔"

"جدید الیکٹرونکس کا دور ہے کرنل صاحب!" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "ہر صبح بہت سی ناقابل یقین خبریں ہماری منتظر ہوتی ہیں۔ میں نہ آرکیٹیکٹ ہوں نہ سائنسدان ہوں لیکن میرے لیے تصویر کا یوں پھٹنا ناقابل یقین نہیں ہے۔"

"وہ کیسے؟" اس نے کار ذرا تیز کرتے ہوئے سوال کیا۔

"مثلاً موا اسٹیٹ یا بائی میٹل ہم گھروں میں ایئر کنڈیشنر سے فریج تک میں استعمال کرتے ہیں۔ یہ ایک خاص درجہ حرارت پر آن ہوتے ہیں اور دوسرے خاص درجہ حرارت پر آف ہو جاتے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ اس تصویر کے پیچھے فریم میں کوئی ایسا

خود حساس عضر موا سٹبٹ نصب رہا ہو جو انسانی جسم کی حرارت پاتے ہی آن ہو جاتا ہو۔ اس کے بعد عام سے بارودی بم کا اصول کار فرما رہا ہو گا۔

"مجھے تو یہ ایک بات ہے۔" وہ قائل ہوتے ہوئے بولا۔ "یہ مجھ لا لیے تو خاصا ذہین معلوم ہوتا ہے۔ عفرا کی تصویر سے تمہیں شکار کرنے کی چال چل رہا تھی لیکن تم بھی کم نہیں ہو۔ ہماری بات سمجھ میں آتی ہے۔ سارا کمال اس عضر موا سٹبٹ کا رہا ہو گا۔"

"شاید وہ احاطے کی دیوار پھلانگ کر فرار ہوا ہو گا۔" میں نے پرخیال لہجے میں کہا۔ "اس کی قوت ارادی بے حد مضبوط ہے ورنہ اتنے شدید زخموں کے بعد ایسی کھلی کود کا تصور بھی محال ہو جاتا ہے۔"

"ہاں۔ پھاٹک کی طرف تو ادھر سے کوئی نہیں آیا تھا۔" کرنل نے میری تائید کرتے ہوئے کہا۔ "مجھے شبہ بھی ہو جاتا تو اس پر گاڑی ہی چڑھا دیتا۔" پھر چونک کر بولا۔ "ڈاکٹر مر تو نہ گیا ہو گا؟"

"اتنا جاندار نہیں ہے۔ اس بم میں بارود سے زیادہ زہریلی گیس خطرناک تھی۔ تھوڑا بہت زخمی تو ضرور ہوا ہو گا۔ اگر فوری طور پر ہلاک کرے سے نہ نکالا گیا تو شاید دم گھٹنے کے باعث ہلاک بھی ہو جائے۔" میں نے کہا۔

"اور اب ہم کہاں چل رہے ہیں؟" کرنل نے سوال کیا۔

"گھر۔" میں نے تھکے ہوئے لہجے میں کہا اور نشست کی پشت گاہ سے ٹیک لگا کر آنکھیں موند لیں۔

اس وقت مجھ پر تھکان کا احساس اچانک ہی حملہ آور ہوا تھا۔ لاہور سے روانگی کے بعد سے مجھے ایک لمحے کے لیے بھی آرام نہیں مل سکا تھا۔ میں مسلسل ذہنی اور جسمانی تصادم میں الجھا رہا تھا۔ اس جدوجہد کے نتائج لے ٹو کے بیچ میں بھی حوصلہ شکن رہے ہوں۔ میرے لیے زیادہ امید افزا نہیں تھے کیونکہ میں نے اپنا مقصد خاصا مشکل بنا لیا تھا۔ میرے نزدیک لے ٹو کی موت سے کم کوئی کامیابی مجھے خوشی سے ہم کنار نہیں کر سکتی تھی اور وہ مرحلہ بار بار سامنے آ کر یکا یک دور ہوتا چلا جا رہا تھا۔

خاصی جدوجہد کے بعد میں اکبر کی علاج گاہ میں لے ٹو کے ٹھکانے تک پہنچا تھا مگر لے ٹو ایک بار پھر میری آنکھوں میں دھول جھونک کر شہر میں بکھرے ہوئے لاکھوں انسانوں کے بیکراں ہجوم میں گم ہو گیا تھا۔

☆☆☆

گھر کی فضا غیر متوقع طور پر بہت خوشگوار تھی۔ عفرا، جہانگیر اور سلمیٰ کو لیے ڈرائنگ روم میں براجمان تھی اور یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے ان تینوں میں برسوں کی گہری شناسائی ہو۔

پتا چلا کہ جہانگیر اور سلمیٰ کے بارے میں عفرا کا مصالحتی کردار سو فیصد ثابت ہوا تھا۔ ان دونوں کو جب ایک دوسرے کے رحم و کرم پر چھوڑ دیا گیا تو کچھ دیر تک تصادم شدت اختیار کرتا رہا پھر اچانک سلمیٰ نے اپنا دامن سنبھال لیا۔ اس کے رونے کی آواز بلند ہوتے ہی جہانگیر کا غصہ بوکھلاہٹ میں دفن ہو کر رہ گیا۔ اس کے بعد کیا ہوا؟ وہ عفرا کو بھی معلوم نہیں تھا لیکن بخوبی قیاس کیا جا سکتا تھا کیونکہ جب وہ باہر آئے تو دونوں آسودہ اور خوش تھے جیسے ان کے درمیان کچھ ہوا ہی نہ ہو۔

میری روداد سن کر جہانگیر منہ بنا کر بولا تھا۔ "مجھے تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تم لے ٹو سے ملے ہوتے ہو۔ جو کچھ بھی شہر میں ہو رہا ہے، وہ تم دونوں کی ملی بھگت کا نتیجہ ہے۔"

"ارے... رے... یہ کیا کہہ رہے ہو؟" کرنل نے بوکھلاتے ہوئے لہجے میں کہا تھا۔

"ایک طرف تو لے ٹو اس قدر پر اسرار اور ناقابلِ رسائی ہے کہ شہر کیا ملک بھر میں اس کا سراغ نہیں ملتا اور اب یکایک ایسا محسوس ہونے لگا ہے جیسے وہ ڈپٹی کو بتلائے بغیر کہیں بھی نہیں جاتا... پہلے وہ کہیں پہنچتا ہے اور پیچھے پیچھے ڈپٹی وہاں جا پہنچتا ہے۔ خون کی گرمی برقرار رکھنے کے لیے کچھ مار دھاڑ ہوتی ہے۔ پھر اگلا پروگرام طے کر کے دونوں اپنے اپنے راستے پر ہو لیتے ہیں۔"

"اچھا بول لیے ہو؟" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "شوق جاری رکھو تو اسمبلی میں بھی پہنچ سکو گے... ارے بندۂ خدا! عقل استعمال کرو تو تم بھی اس کا پیچھا کر سکتے ہو۔ وہ کوئی چھلاوا تو نہیں ہے۔ لاہور کی بات اور تھی۔ کراچی ہمارا شہر ہے۔ ہم یہاں تنظیم چلاتے رہے ہیں اور با آسانی اندازہ لگا سکتے ہیں کہ وہ کب کدھر کا رخ کرتا ہے... لاہور میں بھی لے ٹو دن بھر مارتا رہا لیکن ایک بار بھی اس تک پہنچنے میں کامیاب نہ ہو سکا۔ ہاں اس نے جہاں چاہا نمودار ہو کر جھلک دکھائی اور غائب ہو گیا۔"

"خیر! اگر ملی بھگت نہیں ہے تو تمہارے پاس ایسا ریڈار ضرور ہے جو تمہیں لمحہ بہ لمحہ اس کی نقل و حرکت سے باخبر رکھتا ہے۔ یہ بتاؤ کہ اب اگلا پروگرام کہاں طے ہوا ہے؟" جو بی سے صلح ہو جانے کے بعد اس میں کچھ زیادہ ہی پھرتی آگئی تھی۔

"کیونکہ ہمارے پاس تمہارے جیسی عقل ہے نہ ریڈار۔"

"اگلے پروگرام کا علم صبح گیارہ اور بارہ بجے کے درمیان ہو گا۔" میں نے جواب دیا۔ "اور اس بار شاید تم بھی ہمارے ساتھ ہو گے۔"

"ہمارے ساتھ؟" اس نے حیرت سے دہرایا۔ "اور کون کون طے ہوا ہے تم سے؟"

"کرنل، میں اور تم۔" میں نے اسے آگاہ کیا۔ "آج میں کرنل

کے ڈسپلن سے بہت متاثر ہوا ہوں۔ انھیں کوئی موجیہ سونپ کر لے بالکل فراموش کیا جا سکتا ہے۔"

بیٹے باپ کی تعریف سن کر غزالہ کے چہرے پر مسرت کی لہر دوڑ گئی۔

پھر گھر میں کھانے کا اہتمام شروع ہو گیا جہاں سے انتظار میں وہ سب بھوکے ہی بیٹھے ہوئے تھے۔ سلمیٰ ہر کام میں یوں پیش پیش تھی جیسے وہ بھی اسی گھر کی رکن ہو۔

اس دوران میں غزالہ نے مجھ سے تخلیے میں بات کرنے کا موقع نکال ہی لیا اور سلمیٰ کے بارے میں اپنے سابقہ فیصلے پر ندامت کا اظہار کرنے لگی۔

"میرا اچانک کیا جادو کر دیا اس نے کہ اس کے گن گانے لگی ہو؟ شام میں تو اسے گھر سے نکالنے پر تلی ہوئی تھیں؟" میں نے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

اور غزالہ نے جو کچھ کہا، وہ ناقابل یقین حد تک درست تھا۔ اس کا خیال تھا کہ لاہور میں اپنے میکے کو خیر باد کہنے کے بعد سلمیٰ کراچی میں شدت سے تنہائی کی شکار ہو گئی تھی۔ اس تنہائی کا علاج جہانگیر کے پاس موجود تھا۔ وہ سلمیٰ کو زیادہ وقت دے کر رفتہ رفتہ اس ماحول سے مانوس کر سکتا تھا لیکن وہ سلمیٰ کو اتنی توجہ بھی نہ دے سکا جو شوہر کو عام حالات میں دینا چاہیے جس کا نتیجہ یہ نکلا کہ وہ سرکشی پر تل گئی۔ اگر وہ میری ذات میں دلچسپی کا اظہار کر رہی تھی تو مقصد جہانگیر کو یہ احساس دلانا ہوتا تھا کہ اس نے اپنی روش نہ بدلی تو وہ غلط راستے پر بھی پڑ سکتی تھی۔

غزالہ نے اپنی ماں کو ان لوگوں سے دور رکھا تھا اور انھیں یہی بتایا تھا کہ وہ سانس کے موذی عارضے میں مبتلا ہے اور عموماً گوشہ نشین رہتی ہے۔ کوکین کی دو خوراکوں کے درمیانی وقفے میں غزالہ تھوڑی دیر کے لیے سلمیٰ کو اپنی ماں سے ملانے اس کے کمرے میں لے گئی تھی۔ واپسی پر سلمیٰ لبِ اس کے بارے میں اظہارِ ہمدردی ہی کرتی رہ گئی تھی۔ اسے شبہ تک نہ ہو سکا تھا کہ شمع ایک موذی نشے کے ہاتھوں ایک کربناک عذاب میں مبتلا سسک سسک کر اپنی زندگی کے آخری ایام پورے کر رہی تھی۔

کھانے کی میز پر خاصی رونق رہی۔ کرنل اس قسم کی مجلسوں کو ترسا ہوا تھا۔ لہٰذا وہ گفتگو کے ہر مرحلے پر پوری سرگرمی کے ساتھ حصہ لیتا رہا۔ پھر رات گئے یہ طے ہوا کہ سلمیٰ غزالہ کے ساتھ اس کے کمرے میں سوئے اور جہانگیر میرے ساتھ کامران کے کمرے میں موجود سلطان شاہ کا بستر سنبھال لے۔

جہانگیر کے ساتھ باتیں کرتے ہوئے مجھے رہ رہ کر اسکاچ کی وہ کھولی ہوئی بوتل یاد آتی رہی جو اسی کمرے میں ایک دراز میں

پڑی ہوئی تھی لیکن میں نے پرائے گھر میں ایک اجنبی کے ساتھ وہ شوق کرنا مناسب نہیں سمجھا۔

"جیوا باؤزر کی اب کیا حالت ہے؟" اس سے باتیں کرتے ہوئے میں نے روا روی میں سوال کیا۔

"بڑی خوفناک آگ لگی تھی وہاں۔" وہ جھرجھری لے کر بولا۔ "سب کچھ جل کر خاک ہو گیا لیکن عمارت کا جھلسا ہوا ڈھانچہ جوں کا توں کھڑا ہوا ہے۔ فائر انجنوں وغیرہ کی رسائی کے لیے احاطے کی دیواریں گرا دی گئی تھیں۔ اس کھنڈر کو دیکھ کر یقین نہیں آتا کہ چند ہفتے پہلے وہ عمارت اس قدر پُرشکوہ رہی ہوگی۔"

"جیوا باؤزر کا کوئی حصہ اب بھی تنظیم کے تصرف میں ہے؟"

"آگ سے آہنی جالیاں تک پگھل گئی تھیں کھڑکی اور دروازوں کے بغیر اب تو وہ کھنڈر کھلا میدان ہے۔ احاطے کی گری ہوئی دیواروں کو روند کر کوئی بھی اندر گھس سکتا ہے۔ ایسے غیر محفوظ مقام کا تنظیم کے لیے کیا استعمال ہو سکتا ہے لیکن تمھیں اچانک جیوا باؤزر کی یاد کیوں ستانے لگی ہے؟"

"جیوا باؤزر تنظیم پر پہاسے بھولے لبرٹے اقتدار کی یادگار ہے۔" میں نے پہلو بدل کر کہا۔ "پھر میں نے یہ بھی سنا ہے کہ ایک آدھ روز میں ماسٹر لو شہر کے کسی کھنڈر میں تنظیم کے کارندوں کے کسی اجتماع میں شرکت کرے گا۔ میرا اندازہ تھا کہ شاید وہ جیوا باؤزر ہی کا رخ کرے گا اور ہم اسے وہاں گھیر سکیں گے۔"

"وہ ایسی حماقت نہیں کرے گا۔ وہاں کسی اجتماع کا تصور ہی ناممکن ہے کیونکہ عمارت کے سامنے والے سوفٹ لان پر دن رات دو سپاہی بھی پہرہ دیتے رہتے ہیں۔" جہانگیر نے میری رائے سے اختلاف کرتے ہوئے کہا۔

"ہو نہ ہو ماسٹر لو کو ناکوں چنے چبوانے میں ید طولیٰ حاصل ہے۔ وہ بہت سے ایسے کام کر گزرتا ہے جن کے بارے میں عام آدمی سوچ بھی نہیں سکتا پھر جیوا باؤزر کا کچھ فائدہ بھی ہے۔ بقول تمہارے وہ ہر طرف سے غیر محفوظ ہے اب دوسرے زاویے سے سوچو کہ اجتماع کے دوران کوئی گڑبڑ ہوتی ہے تو وہ لوگ خود کو چوہے دان میں نہیں پائیں گے جو جدھر سے چاہے گا فرار ہو جانے کے لیے آزاد ہوگا۔ بس انھیں اپنے دو چار مستعد آدمی چوکیداری کے لیے باہر چھوڑنا ہوں گے۔"

"اگر یہ تمھارا اندازہ ہے تو درست ہی ہوگا۔" وہ ہنستے ہوئے بولا "کیونکہ ماسٹر لو کے بارے میں ابھی تک تمھارے بیشتر قیاسات درست ہی ثابت ہوتے رہے ہیں۔"

"ہو سکتا ہے کہ صبح اس بارے میں مستند خبر مل جائے۔"

میں نے ناامید لہجے میں کہا۔

"اوہ! جب ہی تم بہک گیا رُوسے ہاؤسنگ تک کا ذکر کر رہے تھے؟" اس نے حیرت سے سوال کیا اور میرے سر کی اثباتی جنبش سے جواب پا کر دوسرا سوال کر بیٹھا "اب تنظیم کی صفوں میں تمہارا کون مخبر باقی رہ گیا ہے؟"

"بہت معمولی کارندہ ہے جو گھوم پھر کر پٹیاں بیچتا ہے۔ شاید تمہیں حامد کا نام یاد ہو؟"

"حامد!" اس نے ذہن پر زور دیتے ہوئے کچھ سوچا پھر جلدی سے بولا "ہاں یاد آگیا، وہی لڑکا تو نہیں ہے جو پہلے طارق مرحوم کے پاس ملازم تھا پھر اسی کے ذریعے یونیورسٹی کی حدود میں ہیروئن متعارف کرانے لگا تھا؟"

"بالکل وہی۔" میں نے کہا "وہ اب تک کام کر رہا ہے۔ آخری امتحان دے کر غائب ہو جائے گا۔ وہ ابھی تک موقع ہوا لا کے اوپر سے وابستہ ہے اور اس کا نسخہ طالب علم ہونے کی وجہ سے بہت سی خفیہ باتیں بھی سُن لیتا ہے۔ آج اس نے مجھے گھیر لیا تھا۔"

اس کے استفسار پر میں نے اسے حامد سے ملاقات کی تفصیل سنائی تو وہ اداس ہو گیا۔

"کس قدر گندی روزی کما رہے ہیں ہم؟" اس نے متاسفانہ لہجے میں کہا "ہم تنظیم کے مفاد پر ہر چیز قربان کرتے ہیں۔ وہ دونوں لڑکے ہی نہیں، ان کے تو پورے گھرانے زندہ درگور ہو گئے۔ نچلا طبقہ جرم کے احساس سے عاری ہوتا ہے اور نچلے طبقے میں جرائم پیشہ اور معمولی کے زمرے میں گنے جاتے ہیں لیکن درمیانی طبقہ قانون کے معاملے میں بہت حساس ہوتا ہے یہ لوگ مجرم کو کبھی اپنے معاشرے میں قبول نہیں کرتے اور اس سوسائٹی یادداشت میں زندگی بھر چپکے رہتے ہیں۔"

"مجھے خود ان کے انجام کا دکھ ہے۔" میں نے حامد کو تو تسلیاں دی تھیں لیکن مجھے ذرا بھی امید نہیں کہ وہ قانون کی بے رحمانہ گرفت سے آزاد ہو سکیں۔"

"دوسروں کے ساتھ زیادتی کر کے ہم خود بھی تو سکھی نہ رہ سکے۔" اس کی آواز ندامت کے بوجھ سے لرز رہی تھی۔ "جس کے اشاروں پر دوسروں کو موت کا ناچ نچانے والے آج خود جان کے خوف سے اس سے چھپتے پھر رہے ہیں۔ ابھی تک تو ہم نے کسی کا بھی انجام بخیر نہیں دیکھا۔ راجہ سکندر علی، سلطان خان، قاسم طارق... ان میں سے کس کو عزت کی موت نصیب ہوئی؟ طارق بیچارہ تو ہمارا جگری دوست تھا پھر بھی ہم اسے کندھا تک نہ دے سکے۔"

"کوئی ہفتے سے نادر کی کوئی خیر خبر نہیں ملی، وہ کہاں ہے آجکل؟" ماضی کی کہانیاں چھڑیں تو مجھے اپنا چھوٹا سا ساتھی یاد آگیا جس نے ہمارے ساتھ ہی تنظیم میں کام کی ابتدا کی تھی۔

"وہ اپنی موجودہ زندگی سے مطمئن ہے۔ نصیر شاہ لیاری اور لیاقت مارکیٹ کے علاقوں میں مال کی تقسیم اسی کے ذمے ہے اور وہ دونوں ہاتھوں سے مال کمانے میں مگن ہے۔" جہانگیر نے تحقیر آمیز لہجے میں کہا۔

"اس کے ہوتے ہوئے اسے تو موقع ملا ہوا کوئی سر چڑھا رہا ہے؟" میں نے سوال کیا۔

"وہ باتیں ہیں۔" جہانگیر نے کہا "موقع ملا ہوا بشیر وہ بدمعاش ہے شہر کے زیر زمین حلقوں میں خاصی حمایت اور رسائی رکھتا ہے۔ چھوٹے موٹے تو اس کا نام سن کر ہی راستہ کاٹ جاتے ہیں جبکہ نصیر ان علاقوں کے لیے نیا ہوگا۔ وہ شروع سے ہی بڑے لوگوں پر انحصار کرتا آرہا ہے۔ اس علاقے سے باہر اسے کوئی نہیں جانتا۔ دوسرا سبب پالیسی کی تبدیلی بھی ہو سکتا ہے۔ پچھلے لوگوں سے لگے مسلسل مایوسی ہو رہی ہے۔ تم منتشر ہو گئے، میں باغی ہو گیا۔ ہو سکتا ہے کہ اب وہ اس سرگرم علاقے کو ختم کرنے کے لیے باہر سے نیا آدمی لانے کے بارے میں سوچ رہا ہو۔"

"کاش کل صبح حامد مجھے صحیح اطلاع فراہم کر سکے تو اس بار ہماری ضرب کراچی میں تنظیم کی کمر توڑ کر رکھ دے گی۔ ہو سکتا ہے کہ خود ٹائیگر بھی اس معرکے میں جہنم واصل ہو جائے۔"

"سو جاؤ۔" جہانگیر نے ہنستے ہوئے کہا "ایک بج چکا ہے۔ اب تو رات بھر خواب بھی اسی کے آتے رہیں گے۔" میں نے ہاتھ بڑھا کر روشنی گل کر دی۔

✻✻

ایک عجیب سی چیخ سن کر میری آنکھ کھل گئی۔

میرا بدن پسینے میں ڈوب گیا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے بدن کے سارے مساموں کے دہانے کھل گئے ہوں، دل کنپٹیوں میں دھڑک رہا تھا اور سوچنے سمجھنے کی ہر صلاحیت مفقود ہو چکی تھی۔

میں آنکھیں کھولے اسی طرح بستر پر چت پڑا رہا۔ رفتہ رفتہ میرے حواس بحال ہوئے تو میں نے ریڈیم ڈائل رسٹ واچ سرہانے سے اٹھا کر دیکھی تو صبح کے سوا تین بج رہے تھے پھر دوسرے بستر کا جائزہ لیا تو جہانگیر دنیا و مافیہا سے بے خبر گہری نیند سویا ہوا تھا۔ یعنی چیخ اس کے خوابیدہ اعصاب پر ذرا بھی اثر انداز نہیں ہوئی تھی۔

وہ کس کی چیخ تھی؟ کوئی آسیبی رات ڈھلے کیوں چیخا تھا؟ آواز باہر سے آئی تھی یا اسی چھت کے نیچے کوئی کھیل شروع

ہوگیا تھا؟ ذہن پہ یک وقت لاتعداد سوالات نے یلغار کردی۔

پھر اچانک سے ہی مجھے ان تمام سوالات کا جواب مل گیا۔ گھنٹی دوبارہ بجی تھی۔

پہلی بار بھی وہ گھنٹی ہی کی آواز تھی جسے نیند کے باعث میں چیخ سمجھ بیٹھا تھا لیکن اتنی رات گئے وہاں کون آسکتا تھا؟

گھر میں کوئی ملازم نہیں تھا لہٰذا آنے والے کی پیشوائی کے لیے گھر کے کسی فرد ہی کو بستر چھوڑنا پڑتا۔ میں دبے قدموں بستر سے اتر کر ننگے پاؤں باہر آگیا۔ جہانگیر کی نیند خراب ہونے کے ڈر سے میں نے کمرے میں بھی روشنی نہیں کی تھی۔

اس وقت پورا گھر اندھیرے میں ڈوبا ہوا تھا اور شاید سب ہی گدھے گھوڑے بیچ کر سوئے ہوئے تھے کیونکہ گھنٹی کی دو آوازوں کے باوجود ہر طرف مکمل سناٹا چھایا ہوا تھا۔

کہیں بھی روشنی جلائے بغیر میں اندازے سے نکاسی کے راستے کی طرف ہولیا۔ میں برآمدے سے اتر ہی رہا تھا کہ پھر گھنٹی بجی۔ اس مرتبہ شاید نو وارد نے بٹن کو چھوتے ہی انگلی اٹھالی تھی کیونکہ گھنٹی کی گونج ادھوری اور نامکمل سی تھی۔

میں حتی الامکان تیز قدموں کے ساتھ پھاٹک کی طرف بڑھ رہا تھا لیکن آنے والا بہت مکار تھا اس نے دروازے کی کسی جھری سے جھانکتے ہوئے تاروں کی چھاؤں میں میرا ہیولا دیکھ لیا اور دھیمی آواز میں ہانک لگائی۔ "ڈرو نہیں، میں سلطان شاہ ہوں۔"

اس کی آواز پہچانتے ہی میرا سارا اعصابی تناؤ ختم ہوگیا اور پھیپھڑوں میں گھٹی ہوئی تمام ہوا ہونٹوں سے خارج ہوگئی۔

ذیلی کھڑکی کی کنڈی گراتے ہی وہ اندر آگیا۔

"یہ کون سا وقت ہے آنے کا؟" میں نے جھنجھلاتے ہوئے لہجے میں سوال کیا اس قدر ڈرامائی تناؤ کے بعد اس کی شکل دیکھ کر مجھے غصہ ہی آگیا تھا لیکن وہ بس مختصراً مسکرا کر رہ گیا۔

میں نے بھی غصے میں اس سے دوبارہ مخاطب ہونے کی زحمت نہیں کی اور برآمدے کی طرف چل دیا لیکن تب تک وہ بھی خاموشی کے ساتھ میرے پیچھے ہولیا۔

برآمدے کی سیڑھیاں عبور کرتے تک میرا غصہ کافور ہو چکا تھا۔ سلطان شاہ اتنا احمق نہیں تھا کہ کسی اہم سبب کے بغیر صبح کا انتظار کیے بغیر سواتین بجے وہاں آپہنچتا۔ میں کمرے کے بجائے تاریکی میں ڈرائنگ روم کی طرف ہولیا۔

"ہینڈز اپ!" ڈرائنگ روم میں قدم رکھتے ہی کرنل کی دبی دبی غراہٹ کے ساتھ ریوالور کی آہنی نال میرے سینے سے آلگی۔

"اسے جیب میں ڈال لیں۔" میں نے جھلاتے ہوئے لہجے میں کہا۔ "سلطان شاہ واپس آیا ہے۔"

"اتنی رات گئے؟" ریوالور کی نال ہٹنے کے ساتھ ہی کرنل کی متحیر آواز سنائی دی اور پھر ڈرائنگ روم روشن ہوگیا۔ اس کے ساتھ کرنل براہ راست سلطان شاہ سے مخاطب ہوگیا۔ "خیریت تو ہے نا؟"

"خیریت ہوتی تو اس وقت تم لوگوں کی نیند ہرگز خراب نہ کرتا۔" وہ مجرمانہ احساس کے ساتھ بولا پھر میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے بولا۔ "شمارین فیکٹری کو آگ لگا دی گئی ہے اور وہاں ہر طرف آسمان کو چھولینے والے شعلے اور کالے دھوئیں کے بادل پھیلے ہوئے ہیں، شاید ہی وہاں کچھ بچ سکے۔"

مجھے یوں محسوس ہوا جیسے کسی وحشی سانڈ نے پوری قوت کے ساتھ میرے سینے پر ٹکر رسید کردی ہو۔ میری زندگی بھر کی کمائی اور اثاثوں کو برباد کردیا گیا تھا اور مجھے اپنی غفلت کی بھاری قیمت ادا کرنا پڑ گئی تھی۔

گھر بار سے لے کر کاروبار تک میں ہر معاملے میں اصولوں کا قائل تھا، میرا گھر چھین لیا گیا لیکن جذباتی صدمے سے قطع نظر مجھے کوئی مالی نقصان نہیں ہوا کیونکہ گھر کی ایک ایک کیل بیمہ شدہ تھی مگر فیکٹری کے معاملے میں مجھ سے ناقابل تلافی بھول ہوئی تھی۔ قدرتی آفات سے لے کر روزمرہ کی ٹوٹ پھوٹ تک فیکٹری ہر اعتبار سے بیمہ شدہ تھی لیکن اپنی طبیعت کی ضد کی وجہ سے میں نے شروع دن سے آگ کے خلاف بیمہ نہیں کرایا تھا کیونکہ فیکٹری میں استعمال ہونے والے خام مال کی آتش گیر نوعیت کے باعث انشورنس کمپنی اضافی شرح سے پریمیم کی طلب گار تھی جس کے لیے میں کبھی بھی راضی نہ ہوسکا۔ انشورنس کمپنی کے سینئر آفیسر کی طرف سے بارہا یہ مسئلہ اٹھایا گیا اور ہر بار شرمندۂ تکمیل نہ ہوا۔ اس طرح آگ کے خلاف کبھی بھی فیکٹری کا بیمہ نہ ہوسکا۔

جب تنظیم کی طرف سے فیکٹری میں بارودی بریف کیس چھوڑ کر وہاں تباہی لانے کی کوشش کی گئی تو میں نے فوری طور پر آتش زدگی کے خلاف بیمے کا تحفظ لینے کا ارادہ کیا تھا لیکن پھر حالات اتنی تیزی کے ساتھ رخ بدلتے چلے گئے کہ میں ایک مرتبہ پھر اس اہم کام کو فراموش کر بیٹھا اور آخرکار آج وہ خبر بھی آہی گئی جو میری خوفناک معاشی تباہی کا پیش خیمہ بن سکتی تھی۔ میرے دل و دماغ پر سکتے کی سی کیفیت طاری ہونے لگی۔

"خدا خیر کرے!" کرنل کہہ رہا تھا۔ "چلو میں گاڑی نکالتا ہوں۔"

"نہیں کرنل۔" میں نے جذبات سے عاری کھوکھلی آواز میں کہا۔ "فیکٹری جل گئی، جل جانے دیں لیکن مجھ میں اتنا حوصلہ نہیں ہے کہ میں اپنے اثاثوں کے خاکستر ہونے کا تماشا دیکھ سکوں، وہاں

جا کر میں تماشا دیکھنے کے علاوہ کچھ بھی تو نہ کر سکوں گا۔ اب صبر کے علاوہ کچھ ہو بھی کیا سکے گا؟"

"دکان کے جلنے پر تمہاری یہ کیفیت نہیں ہوئی تھی۔ آج تم حوصلہ کیوں ہار بیٹھے ہو؟" سلطان شاہ نے میرے قریب ہو کر تشویش آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"آگ کے خلاف فیکٹری کا بیمہ نہیں تھا۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا اور کرنل نے بے اختیار ایک پُرتشویش کراہ کے ساتھ اپنا سر دونوں ہاتھوں میں تھام لیا۔ آگ سے زیادہ بیمہ نہ ہونے کی خبر اس کے لیے صدمے کا باعث ثابت ہوئی تھی۔

"لیکن یہ بات بس ہم تینوں تک محدود رہے گی۔" میں نے کچھ سوچتے ہوئے کہا "کسی چوٹ کھائے کو جتانا بھی نہ چاہیے کہ اس بار مجھے کیسی زک اٹھانا پڑی ہے۔"

"وہ لوگ بوکھلا کر اوچھے ہتھکنڈوں پر اتر آئے ہیں۔" کرنل غصیلی آواز میں بولا۔

"جنگ میں سب کچھ جائز ہوتا ہے کرنل۔ جان، مال اور عزت سب پر وار کیا جا سکتا ہے۔ کسی سے تم اصولوں کی توقع نہیں رکھی جا سکتی کہ وہ ہم پر غلیل سے غنچے برساتا رہے گا۔ بہرحال اس شکست نے مجھے اندر سے اور مستحکم کر دیا ہے۔ شاید اب ان کے خلاف میری مہم اور شدت اختیار کر جائے گی۔"

"جو دل چاہے کر لو لیکن تم اپنے نقصان کا ازالہ ہرگز نہ کر سکو گے۔" کرنل نے کہا۔

"ازالہ" میرے لبوں پر مسکراہٹ آگئی "شاید ازالہ بھی ہو سکے اگر ایک بار وہ ٹو میری گرفت میں آگیا تو میں اس سے منہ مانگی رقم وصول کیے بغیر اسے ذبح نہیں کروں گا۔"

"شاید وہاں خون ریزی بھی ہوئی ہے۔" سلطان شاہ نے جھجکتے ہوئے کہا۔ "آگ لگانے سے پہلے حملہ آوروں نے وہاں مزاحمت کرنے والے دو چوکیداروں کو بے بس کر کے ہلاک کیا تھا پھر وہ اپنے مقاصد میں کامیاب ہوئے تھے۔"

"جو کچھ ہوا ہے اخبارات میں دیکھ لوں گا۔" میں نے تڑپ کر مضطربانہ لہجے میں کہا "شاید تم لاہور سے یہی خبر بد سنانے کے لیے کراچی تک دوڑے چلے آئے تھے؟"

"میں شوکورٹن کے پیچھے آتے آتے کراچی آگیا تھا۔" اس نے سر جھکا کر دھیمی آواز میں کہا۔

"لیکن اسے تو تمہارے آدمی اغوا کرنے والے تھے؟" میں نے مضطربانہ لہجے میں سوال کیا۔

سلطان شاہ میرا مخلص ساتھی تھا لہٰذا میرے لہجے کی اس تبدیلی کو خاموشی سے سمجھ گیا اور برا مانے بغیر بولا "اس کے بارے میں ہمارے تمام اندازے غلط ثابت ہوئے۔ وہ فولادی عورت ہے۔ عاصم خان نے اپنے دو کرائے کے دوستوں کے ساتھ ایک ویرانے میں اسے نرغے میں لے لیا تھا۔ ان میں سے ایک مسلح تھا۔ پہلے تو یوں محسوس ہوا جیسے وہ خوفزدہ ہوگئی ہے اور آسانی کے ساتھ خود کو ان کے حوالے کر دے گی۔ پھر جو وہ بجلی کی سی سرعت کے ساتھ حرکت میں آئی ہے تو انہیں نہتا کر کے ان پر حاوی ہوگئی۔ ایک کے حلق میں گولی اتار دی، دوسرے کی داہنی پسلیاں توڑ دیں، تیسرے کے دو دانت نکل گئے۔ وہ بمشکل اس سے جان بچا کر فرار ہوا تھا۔ حیرت کی بات یہ ہے کہ اس نے ٹوٹی ہوئی پسلیوں والے کو پولیس کے حوالے کر دیا ہے اور رپورٹ درج کرائی ہے کہ تین افراد نے اسے بے بس کر لیا تھا پھر اس پر تصرف کے سوال پر وہ آپس میں الجھ پڑے، ایک مارا گیا، دوسرا زخمی ہو کر بھاگ نکلا اور تیسرا زخمی ہو کر بھاگنے کے قابل ہی نہیں رہا۔ پولیس پوری سرگرمی کے ساتھ لاہور میں عاصم خان کو تلاش کر رہی ہے اور وہ بوکھلا کر شاید علاقہ غیر کی طرف روانہ ہوگیا ہے۔"

"تم اتنی ایک عورت پر قابو نہ پا سکے؟" کرنل نے تحیر آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"کاش تمہارا اس سے سامنا ہو سکے۔" سلطان شاہ نے تلخ لہجے میں کہا "وہ چھلاوا ہے چھلاوا۔ عاصم خان خود حیران تھا کہ وہ یوں ہوا میں اڑ اڑ کر وار کر رہی تھی جیسے اس کو پر لگ گئے ہوں۔ جوڈو کی زبردست ماہر معلوم ہوتی ہے۔"

"پھر وہ کراچی کب چلی آئی؟" میں نے سوال کیا

"عاصم خان سے اس ہزیمت کی خبر پاتے ہی میں مستعد ہو کر اس کے ٹھکانے پر پہنچ گیا۔ وہ ایک مختصر سا ہینڈ بیگ اور بریف کیس لے کر تھوڑی ہی دیر بعد گھر سے نکلی۔۔ اور سیدھی ائیرپورٹ جا پہنچی پہلے مجھے شبہ ہوا تھا کہ وہ ملک ہی چھوڑ رہی ہے لیکن ائیرپورٹ پر وہ اندرون ملک پروازوں والے حصے میں نظر آئی۔ میں بڑی دشواری سے اسی پرواز پر ٹکٹ حاصل کرنے میں کامیاب ہوا ورنہ اس وقت لاہور ہی میں پڑا گہری نیند سو رہا ہوتا۔"

"کراچی میں وہ کہاں مقیم ہے؟" میں نے سوال کیا۔

"ائیرپورٹ ہی کے ایک ہوٹل میں ٹھہری ہوئی ہے۔ سامان وہاں ڈالنے کے بعد سے وہ مسلسل شہر میں ایک سے دوسرے مقام تک جاتی رہی ہے۔ میں نے وہ سب ٹھکانے دیکھ لیے ہیں۔ شاید تمہیں یہ سن کر حیرت ہو کہ آج سے چند گھنٹے پیشتر وہ جیرا ٹاؤن کے کھنڈرات میں بھی داخل ہوئی تھی اور وہاں خاصا وقت گزار کر باہر نکلی تھی۔"

"جیرا ٹاؤن؟" میں نے حیرت سے کہا۔ "وہاں وہ کیا کرنے

گئی تھی؟"

"یہی تو میں بھی نہیں سمجھ سکا۔" اس نے بے چارگی کے ساتھ اعتراف کیا۔ "وہاں تو عمارت کے جلے ہوئے ڈھانچے کے سوا کچھ بھی نہیں ہے۔"

"لیکن وہاں تو دو سپاہی پہرے پر مامور ہیں؟"

"وہ اگلے حصے میں ہیں، شوگر کوئین محتاط انداز میں پیچھے سے داخل ہوئی تھی جہاں احاطے کی دیوار گرنے سے جا بجا رستے بن گئے ہیں۔ ان سپاہیوں کا معاملہ بھی عجیب ہے۔ وہ دونوں اگلے حصے میں شراب کے نشے میں دھت پڑے ہوئے تھے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے تنظیم کا کوئی کارندہ سوچے سمجھے منصوبے کے تحت سرِ شام ہی انہیں شراب پہنچا دیتا ہے..."

"اس کا تو یہ مطلب ہوا کہ وہ کھنڈرات باقاعدگی کے ساتھ تنظیم کے استعمال میں ہیں؟" کرنل نے حیرت کے ساتھ کہا۔

"ایسا ہی معلوم ہوتا ہے۔" سلطان شاہ نے کہا۔ "لیکن باہر سے وہاں ویرانی کا راج ہی نظر آتا ہے۔ شوگر کوئین ڈیڑھ گھنٹے کھنڈرات سے ایک منزلہ پیکٹ سمیت برآمد ہوئی تھی پھر اسی کا تعاقب کرتا ہوا میں تمہاری فیکٹری کی طرف سے گزرا تو وہاں آگ لگی ہی تھی۔ شاید اسے کسی نے آتشزدگی کے بارے میں اطلاع دی تھی اور وہ اپنی آنکھوں سے وہ منظر دیکھنا چاہتی تھی کیونکہ چند منٹ وہاں رکنے کے بعد وہ واپس پلٹ ہوٹل روانہ ہوگئی جیوا بانڈز سے ایئرپورٹ براہِ راست اور نزدیک ہے جبکہ تمہاری فیکٹری کی آگ دیکھنے کے لیے وہ واپس آئی تھی۔ ہوٹل پہنچنے کے بعد میں اس وقت تک وہیں رکا رہا جب تک اس کے کمرے کی کھڑکیوں سے روشنی غائب نہ ہوگئی۔ اس کے سونے کا پروگرام دیکھتے ہوئے میں نے ادھر دوڑ لگا دی۔ یہی وجہ ہے میرے دیر سے پہنچنے کی۔"

"جب وہ اس قدر چالاک اور مکار عورت ہے تو کیا یہ ممکن نہیں کہ اسے اپنے تعاقب کا علم ہوگیا ہو اور وہ تمہیں بلاوجہ شہر میں گھماتی پھری ہو؟" کرنل پہلی بار سلطان شاہ سے مسلسل تشویشانہ انداز میں بات کر رہا تھا۔

"اس کے نہ آثار تھے اور نہ کوئی وجہ سمجھ میں آتی ہے۔ اگر اسے تعاقب کا شبہ ہوجاتا تو بہ آسانی مجھے جل دے کر نکل سکتی تھی یا براہِ راست ہاتھ ڈال سکتی تھی۔ اسے جیوا بانڈز سمیت دوسرے ٹھکانے دکھانے کی کیا ضرورت تھی؟" سلطان شاہ کے دلائل خاصے وزنی تھے اور میں یہ سوچ رہا تھا کہ اسے میری فیکٹری میں لگنے والی آگ سے اتنی دلچسپی کیوں تھی کہ وہ اپنے راستے سے ہٹ کر محض اس لیے بیس اکیس میل چلی تاکہ شعلوں کی تباہ کاری

اپنی آنکھوں سے دیکھ سکے۔

"کراچی پہنچنے کے بعد وہ کہاں کہاں گئی تھی؟" میں نے بے خیالی کے لہجے میں سوال کیا۔

"سب سے پہلے ڈیفنس کے علاقے میں ایک سفارت خانے کے شیڈ اتاشی کے گھر گئی تھی۔ پھر وہاں سے مشہور سیاسی رہنما خان مردان خان کے گھر گئی۔ اس کے بعد صدر کے علاقے میں ایک فائیو اسٹار ہوٹل میں ایک ادھیڑ عمر سفید فام سے ملی۔ ان دونوں نے ہوٹل کے ڈائننگ روم میں ساتھ ہی کھانا کھایا تھا۔ اس سے فارغ ہونے کے بعد شوگر کوئین نے چند فون کیے پھر کافی پی کر جیوا بانڈز کے لیے روانہ ہوگئی۔ اس سے آگے میں بتا ہی چکا ہوں۔"

ان لوگوں نے فیکٹری کو آگ لگا کر مجھے بھاری نقصان پہنچایا تھا اور میرے وجود میں فطری طور پر انتقام کا لاوا ابلنے لگا تھا۔ طبیعت پر ایک عجیب سی بے چینی طاری ہوگئی تھی کہ ان پر فوری طور پر کوئی بھرپور جوابی وار کیا جائے۔

اس سلسلے میں فی الوقت دو ہی نام میرے سامنے تھے۔ شوگر کوئین یا موتی واڈا۔

شوگر کوئین کے بارے میں سلطان شاہ نے جو کچھ بتایا تھا اس کی روشنی میں باقاعدہ منصوبہ بندی اور تیاری کے بغیر اس پر ہاتھ ڈالنا اسے ہوشیار کرنے کے مترادف ہوتا اور موتی وارا مستقبل قریب میں ہونے والے کسی اجتماع کا ایک اہم مہرہ تھا اسے چھیڑے جانے کی صورت میں نہ صرف حامد کے ذریعے معلومات حاصل ہونے کا سلسلہ منقطع ہوجاتا بلکہ اس اجتماع کا انعقاد بھی خطرے میں پڑ سکتا تھا جہاں میں ان پر بھرپور وار کرنے کی امید لیے بیٹھا تھا۔

یہی کچھ جیوا بانڈز کے بارے میں بھی درست تھا۔ حامد کی زبان سے پہلی بار میں نے کسی کھنڈر کا تذکرہ سنا تھا اور وہ بھی دماغ سوزی کے بعد اس نتیجے پر پہنچا تھا کہ جیوا بانڈز کے لیے اب وہ نیا نام استعمال کیا جا رہا تھا۔ سلطان شاہ کے بیان نے اس خیال کی بھرپور تائید کر دی تھی کہ جیوا بانڈز کی عمارت جل جانے کے باوجود ان لوگوں کے تصرف میں تھی لیکن یہ معلوم نہیں تھا کہ وہاں ہر وقت کوئی نہ کوئی موجود رہتا ہے یا اسے صرف خاص خاص مواقع پر استعمال کیا جاتا ہے۔ اگر وہاں پہلے دھاوا بول دیا جاتا اور کوئی شخص ہاتھ نہ بھی آتا تو میرے نزدیک وہ کامیابی سے زیادہ ناکامی ہوتی کیونکہ تنظیم کے بڑے ہوشیار ہو کر جیوا بانڈز کا استعمال ترک کر دیتے اور میں شہر میں ان کے آخری ٹھکانے کا سراغ بھی کھو بیٹھتا۔

کافی غور و خوض کے بعد میں اس نتیجے پر پہنچا کہ اس مرحلے پر میرے لیے جوش کے بجائے ہوش سے کام لینے کی ضرورت تھی ورنہ میں محنت اور قربانیوں کے بعد تیار کی ہوئی پوری بساط

رہی بگاڑ بیٹھتا۔

یوں تو مجھے اس وقت سلطان شاہ کی ضرورت تھی لیکن اسی کے ساتھ شوگر کوٹن کی نگرانی بھی ضروری تھی۔ مجھ پر اس کی اہمیت رفتہ رفتہ واضح ہو رہی تھی اور میری چھٹی حس کہہ رہی تھی کہ کسی نہ کسی مرحلے پر اس کے ساتھ بھرپور تصادم ناگزیر ہو جائے گا۔

"اب مجھے پتا چلا ہے ایک دو ماہر نشانہ بازوں کی ضرورت ہے۔" حامد سے ملنے والی اطلاعات دہرانے کے بعد میں نے سلطان شاہ سے کہا۔ "اس مرحلے پر میں کم از کم زیادہ وقت گھر میں روپوش رہ کر گزارنا چاہتا ہوں۔ باہر کسی سے تصادم ہو گیا تو صورت حال بگڑ سکتی ہے۔"

"میں آج شام سے پہلے ہی بندوبست کر دوں گا۔" اس نے پرخلوص لہجے میں کہا۔

"آج رات چلنے کے بعد تم شوگر کوٹن کو ایک پل کے لیے بھی اپنی نگاہوں سے اوجھل نہ ہونے دو گے۔" میں نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔ "جو کچھ کرنا ہے ابھی کر لو گے کیونکہ اس وقت وہ اپنے کمرے میں پڑی سو رہی ہو گی۔"

"ٹھیک ہے۔" وہ چند ثانیوں تک سوچنے کے بعد بولا۔ "میں ابھی دو آدمیوں کا بندوبست کر دوں گا جو صبح دس گیارہ بجے تک حسب ضرورت ہتھیاروں سمیت یہاں آ جائیں گے۔ تم جب تک چاہو انھیں روک سکو گے لیکن بس یہ خیال رہے کہ وہ دونوں بہت زیادہ بدمعاش ہیں۔ ان سے کام کے علاوہ کوئی بات نہ کی جائے۔"

پروگرام طے ہو جانے کے بعد میں اس کے ساتھ تفصیلات طے کرنے میں مصروف ہو گیا۔ اس بار کرنل بھی مشورے دینے میں پیش پیش تھا۔ مجھے خوشی تھی کہ اس کے اور سلطان شاہ کے درمیان معاندانہ رویے کا خاتمہ ہو چکا تھا اور ایک اچھی ٹیم تشکیل پاتی جا رہی تھی۔

**

حامد نے حسب وعدہ اپنا کام پورا کر دکھایا تھا۔ اس کی فراہم کردہ اطلاع کے مطابق تنظیم کے کارندوں کا مجوزہ اجتماع اسی رات کھنڈرات میں ہونے والا تھا۔ وہ کھنڈرات کے محل وقوع پر کوئی روشنی نہ ڈال سکا تھا لیکن وہ پہیلی ہم پہلے ہی حل کر چکے تھے۔

بارہ بجے سلطان شاہ کے بھیجے ہوئے دونوں آدمی دو دونالی رائفلوں سمیت آ موجود ہوئے۔ ان کے مہیب ناک چہروں سے ہی خاموش وحشت سی ٹپکی پڑتی تھی۔

غزالہ کو ان تیاریوں کی بھنک مل گئی تھی لہٰذا وہ اپنے جوش و ہیجان کے باوجود پرسکون نظر آ رہی تھی لیکن سلمیٰ بہت پریشان تھی۔ میں نے غزالہ کو تاکید کر دی تھی کہ اسے پیش آنے والے واقعات کی ہوا بھی نہ لگنے دے۔

ان انتظامات سے مطمئن ہو کر میں جہانگیر اور کرنل کے ساتھ ڈرائنگ روم میں جا بیٹھا جہاں سکندر اور جہانگیر کے لیے جیوا باؤنز کی عمارت اچھی طرح دیکھی بھالی تھی اس لیے پروگرام طے کرنے میں کوئی دشواری پیش نہ آئی۔ نقشوں وغیرہ کی مدد سے کرنل کو بھی اس کی ذمے داریوں کے بارے میں سمجھا دیا گیا لیکن وہ مُصر تھا کہ رات میں کارروائی کے آغاز سے پیشتر وہ دن کی روشنی میں ایک بار دور سے اس کھنڈر کا معائنہ کرنا چاہتا ہے تاکہ عین وقت پر کسی غلط فہمی کا امکان باقی نہ رہے۔

مجبوراً میں نے اسے جانے کی اجازت دے دی۔

تین بجے سلطان شاہ کا فون آیا اور پتا چلا کہ شوگر کوٹن صبح سے اپنے کمرے ہی میں موجود تھی۔ ناشتا اور دوپہر کا کھانا بھی اس نے کمرے ہی میں طلب کیا تھا۔

"میں بھی آج رات کی کارروائی میں شرکت کرنا چاہتا ہوں۔" فون پر اس کی خوشامدانہ آواز ابھری۔ "کام کا وقت آیا تو تم نے مجھے نگرانی پر لگا دیا ہے۔ مجھے آثار نظر آ رہے ہیں کہ وہ آج کہیں نہیں جائے گی۔ کہو تو اُسے چھوڑ کر آ جاؤں؟"

"ہرگز نہیں۔" میں نے سختی کے ساتھ کہا۔ "اس کا نگاہ میں رہنا اس مہم سے زیادہ ضروری ہے۔"

اس نے خاصا اصرار کیا مگر میرے مسلسل انکار پر مایوسانہ انداز میں فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

اندھیرا چھانے تک گھر میں ہر ایک کے اعصاب پر تناؤ سوار تھا۔ حالات کے دھارے میں بہتے ہوئے ہم نے ایک بہت بڑی کارروائی کا منصوبہ تو بنا لیا تھا لیکن اس کے انجام کے بارے میں مجھ سمیت کوئی بھی پُر یقین نہیں تھا۔ بس سب ہی ایک دوسرے کی حوصلہ افزائی کرنے کی کوششوں میں لگے ہوئے تھے۔

سات بجے غزالہ نے حسب پروگرام اپنے کمرے میں سلمیٰ کو شطرنج میں الجھا لیا۔ جہانگیر نے مجھ ہی کے ساتھ میری طرح عامیانہ سا لباس پہنا اور ہم دونوں اپنے لباس میں بے آواز پستول چھپا کر جیوا باؤنز کے لیے روانہ ہو گئے۔ ہم دونوں کو شروع سے آخر تک جیوا باؤنز پہنچنے والے ایک ایک فرد پر نگاہ رکھنا تھی۔ جہانگیر کو عقبی سمت میں مورچہ سنبھالنا تھا اور میں نے اپنے لیے سامنے والا حصہ منتخب کیا تھا جدھر سپاہی مامور تھے۔

اندازہ یہ تھا کہ وہ لوگ آمد و رفت کے لیے ویران عقبی راستے کو ہی ترجیح دیں گے اور سامنے کا راستہ استعمال کرنے سے گریز کریں گے مگر مجھے مقررہ وقت پر سپاہیوں پر قابو پا کر کھنڈرات میں داخل ہونا تھا تاکہ موقع محل کا جائزہ لے کر کارروائی کے آغاز کا اشارہ دے سکوں۔ اندر گھسنے کے لیے عقبی راستا اختیار کرنا مخدوش

ہوسکتی تھی کیونکہ اطراف کے مسلح محافظ ہونے لازمی تھے جو وہ پولیس والوں کی موجودگی کے باعث سامنے آنے سے گریز ہی کرتے۔ جیوا لا فوڑے کافی فاصلے پر ہم دونوں ایک دوسرے سے الگ ہوگئے ٹیکسی کے چلے جانے کے بعد ہم دونوں نے مختلف راستے اختیار کیے تھے اور جیوا لا فوز پہنچنے تک اپنا حلیہ بجھ دیوں جیسا بنالیا تھا تاکہ چھپے رہنے کے باوجود اگر ناگہانی طور پر کسی کی نظر پڑ بھی جائے تو میں نظر انداز کرنے پر مجبور ہو جائے۔

میں جیوا لا فوز کے سیاہ آہنی گیٹ کے سامنے پہنچا تو شام کے گہرے ہوتے ہوئے دھندلکے میں عمارت پر گہری تاریکی اور سناٹے کا راج تھا۔ گیٹ کی ہیئتی دیوار سے ذرا دور لان پر دو نوں سادہ پوش سپاہی قریبی اسٹریٹ لیمپ کی روشنی سے فائدہ اٹھاتے ہوئے کسی شغل میں وقت گزار رہے تھے۔

میں اپنے مال مقابل ایک درخت کے تنے سے ٹیک لگائے ماچس کی تیلی سے ختہ پاتھ کو کریدتا رہا لیکن وقت تھا کہ گزرنے کا نام ہی نہیں لے رہا تھا۔ میں نے سوچا کہ شاید ہم نے اس قدر قبل از وقت وہاں آنے کا فیصلہ کر کے کوئی عقلمندی نہیں کی تھی۔

میرے ذہن میں وہ خیال نمودار ہونے کے چند ہی منٹ بعد ایک سیاہ کار جیوا لا فوز سے خاصی دور رکی اور اس میں سے ایک آدمی اتر کر تیز تیز قدموں سے جیوا لا فوز کی طرف بڑھنے لگا۔ اس سمت میں لگی ہوئی اسٹریٹ لائٹس کی ناکافی روشنی میں میں نے دیکھا کہ آنے والے کے ہاتھ میں کوئی چیز دبی ہوئی تھی۔

نووارد جیوا لا فوز کے سامنے پہنچ کر لان میں داخل ہوا تو وہاں بیٹھے ہوئے دونوں سپاہی استقبالیہ انداز میں اپنی جگہ سے اٹھے تھے جیسے اب تک اسی کے منتظر رہے ہوں۔ نووارد نے ہاتھ میں دبی ہوئی چیز ان کے حوالے کی اور چند تانیوں کے بعد واپس سیاہ کار کی طرف ہولیا۔ کار اپنی جگہ رکی ہوئی تھی۔ سپاہیوں کے بیٹھنے کے انداز سے نہیں تھا شاید آنے والے نے انہیں بھی تاثر دیا تھا کہ وہ کہیں قریب و جوار سے نکلتا ہوا آیا ہے۔

غالباً وہ شخص سپاہیوں کے لیے شراب لایا تھا جس کے بارے میں مجھے سلطان شاہ سے علم ہو چکا تھا۔

دونوں سپاہی شراب کے بارے میں خاصے ندیدے تھے کیونکہ انھوں نے فوراً ہی ڈھکنے اور سرک کر مے نوشی شروع کر دی تھی پھر دیکھتے ہی دیکھتے وہ دونوں لہراتے ہوئے جہاں بیٹھے تھے وہیں ڈھیر ہو گئے۔

غالباً جنرل کے اہتمام میں ان کی بوتل میں بے ہوشی کی کوئی دوا انجکٹ کر دی گئی تھی جس نے معدے میں پہنچتے ہی سرعت کے ساتھ اپنا اثر دکھا دیا تھا۔

ان دونوں کے گرنے کے بعد تھی منٹ سے ایک انسانی ہیولا نمودار ہوا جو ان دونوں کے قریب پہنچ کر رک گیا اور انھیں ہلا جلا کر دیکھنے کے بعد واپس ہولیا۔ اس کا مطلب تھا کہ جنرل کے حواری ہم سے پہلے وہاں پہنچے ہوئے تھے تاکہ مقررہ وقت تک رفتہ رفتہ صورت حال پر اپنی گرفت مضبوط کر لیں۔

تقریباً دس بجے مجھے اپنی سمت والی تاریک فٹ پاتھ پر کچھ دور ایک متحرک سایہ نظر آیا تو میں چونک پڑا۔ جانے وہ کون تھا اور ادھر کیوں آرہا تھا؟

میں نے اپنی پوزیشن میں اس طرح تبدیلی کر لی کہ خطرے کی صورت میں آنے والے کو پھرتی کے ساتھ اپنے پستول کی زد پر لے لوں۔ جب وہ ہیولا دبکتا چھپتا قریب پہنچا تو اس کی چال کی بنا پر میں پہچان کر حیران رہ گیا۔ وہ سلطان شاہ تھا۔

ہم دونوں نے تقریباً ایک وقت ہی ایک دوسرے کو پہچانا تھا۔ ”تم یہاں کیا کرتے پھر رہے ہو؟“ میں نے قریب آنے پر سرگوشیانہ آواز میں اس سے سوال کیا۔

”وہ ابھی عقبی راستے سے اندر داخل ہوئی ہے۔“ وہ نیاز آمیز لہجے میں بولا۔ ”آخر کار میری دعا قبول ہو ہی گئی... اب میں بھی تمہارا ساتھ دے سکوں گا۔ باقی لوگ کہاں ہیں؟“

”میں ادھر ہوں۔ جہانگیر پچھلے حصے کی نگرانی کر رہا ہے۔ اس نے تمہیں ضرور دیکھا ہوگا۔“

”نہیں۔ میں کچھ دور ہی رک گیا تھا کرنل اور وہ دونوں کہاں ہیں؟“

”کرنل بس تھوڑی دیر میں ان دونوں کو اسلحہ سمیت لاتا ہی ہوگا۔ ان میں سے ایک کو یہاں آ جانے گا، دوسرے کو جہانگیر کے پاس اور خود دوسری گلی میں گاڑی سمیت ہماری واپسی کا انتظار کرے گا۔“

”میرے لیے کوئی ہتھیار بھی ہے تمہارے پاس؟“ اس نے سرگوشیانہ لہجے میں پوچھا۔

”فی الحال صرف ایک بے آواز پستول ہے، چاہو تو لے لو۔“ میں نے پیشکش کی۔ ”لیکن یہ خیال رکھنا کہ پہلا فائر میرا ہوگا۔“

اس نے میرا پستول لینے سے انکار کر دیا اور ہم دونوں پولیس کے سے انداز میں وہیں بیٹھ کر دھیمی آواز میں باتیں کرنے لگے۔ اس کا خیال تھا کہ تنظیم نے کراچی کے بگڑتے ہوئے معاملات کا سختی سے نوٹس لیا تھا یہی وجہ تھی کہ اس اجلاس میں ملک کے تمام گوشوں تک سب ہی بڑے شرکت کر رہے تھے۔

ٹھیک پونے گیارہ بجے میری کرائے کی کار لمحہ بھر کے لیے فٹ پاتھ کے کنارے رکی اور اگلے ہی لمحے ایک شخص کو اتار کر ہوا ہو گئی۔ اترنے والا میری خفیف سی سیٹی کی آواز سن کر کسی تربیت یافتہ کتے کی طرح دوڑتی تھیلے سمیت اسی طرف چلا آیا۔

لمحہ بھر وقت صرف کرتا رہا۔ سلطان شاہ اپنے آدمی سے ساتھ باتوں میں لگ گیا تھا اور میری نگاہیں جیوا باؤنڈ کے احاطے پر جمی ہوئی تھیں جہاں سکوت اور ویرانی راج کر رہی تھی۔

"میں سڑک عبور کر رہا ہوں۔" گیارہ بجتے ہی میں نے اپنی جگہ چھوڑ دی اور تھیلے میں سے اپنے حصے کا اسلحہ نکالنے لگا۔" تم دونوں ذرا آگے پیچھے ہو کر سڑک عبور کرو گے ہم منہدم گرتی ہوئی اینٹوں کے ڈھیر کے قریب بکھر کر پیٹ کے بل رینگتے ہوئے اندر داخل ہوں گے۔"

اسٹین گن کو اپنی بغل زیر بیلٹوں کے ساتھ دبا کر میں نے تیزی کے ساتھ سڑک عبور کی تھی اور مقررہ مقام پر دیوار کے سامنے میں رک گیا۔ چند ثانیوں بعد وہ دونوں بھی وہیں آ گئے۔ اس وقت تک اندر سے کسی رد عمل کا اظہار نہیں کیا گیا تھا۔

ہم تینوں کی نگاہیں چاروں جانب اور ہم پیٹوں کے بل بجسم فٹ پاتھ پر گر گئے اور ایک دو جست میں نے قدرے مختلف زاویے میں گری ہوئی دیوار سے گزر کر جیوا باؤنڈ کے لان میں داخل ہو گئے۔

میری نگاہیں عقابی انداز میں ہر طرف کا جائزہ لے رہی تھیں۔ معاً سالم دیوار کے سائے میں زمین سے کم و بیش چھ فٹ کی بلندی پر خفیف سی سرخ روشنی کا ہالہ نمودار ہوا جس میں انسانی خدوخال جھلک اٹھے لیکن فوراً ہی وہ مدھم ہالہ معدوم ہو گیا۔

یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ ان لوگوں کا چھوڑا ہوا کوئی محافظ سگار سے کش لگا رہا ہے۔ دیوار میں ہتھیلی کی اوٹ میں چھپا کر سگریٹ نوشی کر رہا تھا۔ میری اور سلطان شاہ کی نگاہوں کا تبادلہ ہوا اور ہم نے اس محافظ کو نظر انداز کر کے آگے بڑھ جانے کا فیصلہ کر لیا۔ میرے پاس اس کے لیے بے آواز پستول ضرور موجود تھا لیکن مرتے ہوئے محافظ کی چیخ کو روکنے کی کوئی صورت نہیں تھی۔

خراشوں اور کانٹوں کی پروا کیے بغیر ہم تینوں محتاط اور بے آواز قدموں سے آگے بڑھتے رہے۔ اس دوران میں مجھے تاریک احاطے میں تاروں کی چھاؤں میں کم از کم پانچ انسانی ہیولے نظر آئے جنہیں بآسانی پاسبان سمجھا جا سکتا تھا لیکن ہم نے انہیں بالکل نظر انداز کر دیا اور آخرکار ہم چلتے اور رینگتے ہوئے برآمدے تک پہنچنے میں کامیاب ہو گئے۔

وہاں ایک طرف دو سائے بے سدھ پڑے ہوئے تھے۔ سلطان شاہ ان سے قریب تر تھا۔ اس نے اپنی ناک جھکی سے دبا کر مجھے آگاہ کیا کہ ان کے منہ سے شراب کی بو آ رہی تھی۔

ان دونوں نے چبوترے سے نیچے پوزیشنیں سنبھال لیں اور میں پیٹ کے بل چبوترے کی دیوار سے چپکا ہوا اوپر چڑھ گیا لگ بھگ چند ثانیوں میں، میں برآمدے سے گزر کر راہداری میں داخل ہو چکا تھا۔ جیوا باؤنڈ کے سامنے خاصا وقت گزار کر میں نے اندازہ لگا لیا تھا کہ کھلی فضا کے مقابلے میں بند ہوئی عمارت میں اس قدر گھپ اندھیرا تھا کہ وہاں کوئی بلا جھجک بھی آزادانہ نقل و حرکت کرتی ہے تو باہر سے اس کا دیکھ لیا جانا ناممکن تھا۔ میں اطمینان سے پنجوں کے بل کھڑا ہو گیا۔

ابھی میں پیش قدمی کے لیے سمت کا تعین کر ہی رہا تھا کہ اچانک ایک مانوس سا کھٹکا ہوا۔ ایک بہت ہلکی کراہ سنائی دی اور دھماک سی سنائی دی جیسے کوئی اچانک گرا ہو۔

جس کسی نے بھی وہ بے آواز فائر کیا اس کا نشانہ بے خطا تھا۔ مبہم سی کراہ سے ظاہر ہو گیا تھا کہ گولی براہ راست دل میں پیوست ہوئی تھی اور مرنے والے کو چیخنے کی مہلت تک نہ مل سکی تھی۔

مگر وہ فائر کس نے کیا تھا؟

میرے علاوہ صرف جہانگیر کے پاس بے آواز پستول تھا لیکن پروگرام کے مطابق اسے جیوا باؤنڈ سے دور اپنی کار پر ہونا چاہیے تھا جبکہ وہ آواز قریب ہی سے آئی تھی۔ غصے سے میری کنپٹیاں سلگنے لگیں۔ اگر اس کی عجلت اور بے صبری کا یہی عالم تھا تو وہ ہم سب کو کسی بھی لمحے موت کے منہ میں جھونک سکتا تھا۔

لیکن اب میں موت کے دہانے پر کھڑا ہوا تھا۔ میرے پاس اتنا وقت نہیں تھا کہ میں جہانگیر کو تلاش کر کے سرزنش کرتا۔ لہٰذا اسٹین گن سیدھی کر کے جیوا باؤنڈ کے کانفرنس ہال کی طرف بے آواز قدموں سے بڑھنے لگا۔

"اور تنظیم میں ہمیشہ سرکشی کا یہی انجام ہو گا۔" چند ثانیوں بعد میرے کانوں میں وہ آواز آئی اور میں سن ہو کر رہ گیا۔

مخصوص لب و لہجے میں انگریزی بولنے والی وہ عورت ویلانٹینا کے علاوہ کوئی اور نہیں ہو سکتی تھی۔

"اور تنظیم میں ہمیشہ سرکشی کا یہی انجام ہو گا۔" اس بار ایک مقامی آواز میں ویلانٹینا کے الفاظ کا ترجمہ دہرایا گیا تھا۔ شاید ان لوگوں کے لیے جو اس اجتماع میں شریک تھے لیکن انگریزی سمجھنے سے قاصر تھے۔

بالکل پاس اندھیرے میں میرے قریب ہی سے ابھرنے والی وہ تحکمانہ آواز میرے اعصاب پر بجلی بن کر گری۔ پوری منصوبہ بندی میں، میں یہ نکتہ فراموش کر بیٹھا تھا کہ تاریک کھنڈر کے اندر

کی طرح مجھے ذبح کر دو گے لیکن میری سمجھ میں نہیں آتا کہ تمہیں میری ذات سے اچانک کیا عناد ہو گیا تھا۔"

"وہ کیفرِ کردار کو پہنچ چکا ہے۔" وہ سپاٹ لہجے میں بولی۔ "اس کا قصور یہی تھا کہ اس نے تمہاری ذات کو اپنی انا کا معاملہ بنا لیا تھا۔ تنظیم کے اہم ترین معاملات کو نظرانداز کر کے وہ کسی جنونی قاتل کی طرح ہر جگہ تمہاری بو سونگھتا پھر رہا تھا۔ اسے دو بار وارننگ دی گئی لیکن اس کے سر سے تمہاری دشمنی کا بھوت نہیں اترا۔ اور مجھے مجبوراً معاملات میں دخل انداز ہونا پڑا۔"

وفورِ جذبات سے میرا دل کنپٹیوں میں دھڑکنے لگا۔ میرا اندازہ سو فیصد درست ثابت ہوا تھا۔ میری قلابازی کارآمد ثابت ہوئی تھی۔ مجھے اس کے لب و لہجے سے مصالحت کی خواہش جھلکتی محسوس ہو رہی تھی۔

"میں آج تک یہی نہیں سمجھ سکا کہ وہ بیچارہ کمینہ میرے خون کا پیاسا کیسے ہو گیا تھا؟" میں نے مزید ایک قدم آگے بڑھ کر کہا۔ "اگر وہ مجھے میرا قصور بتا کر جواب طلب کرتا تو شاید میں اسے مطمئن کر دیتا لیکن وہ یکطرفہ طور پر میرے خلاف محاذ آرا ہو گیا اور مجھے مدافعت میں اس کے گریبان پر ہاتھ ڈالنے پر مجبور ہونا پڑ گیا۔"

"اب اتنے بھی معصوم نہ بنو۔" اس کی طنزیہ آواز ابھری۔ "اپنا قصور تم اچھی طرح جانتے ہو۔ وہ کون تھی جس نے لاہور میں الشمس سنڈیکیٹ لمیٹڈ کے دفتر میں ملازمت حاصل کرنے کی ناکام کوشش کی تھی؟"

"میری منگیتر۔" میں نے بلا توقف جواب دیا۔ "شوبی۔ ایک معزز گھرانے کی تعلیم یافتہ اور روشن خیال لڑکی ہے۔

میری واحد کمزوری میں گرفتار ہونے کے باوجود اسے اپنے خاندان کی نیک نامی کا پاس ہے۔ وہ میری وقت بے وقت کی پُراسرار نقل و حرکت اور سرگرمیوں کی طرف سے شبہات کا شکار تھی۔ میں پلاسٹک فیکٹری کے مالک مختار کی حیثیت سے ان سرگرمیوں کا کوئی جواز پیش نہیں کر سکتا تھا لہٰذا میں نے اسے بتایا کہ میں الشمس سنڈیکیٹ کا سیلز آفیسر ہوں اور دفتری کاموں کے لیے اکثر بے وقت بھی مصروف رہنا پڑتا ہے مگر وہ مطمئن نہیں ہو سکی۔ کوئی معقول ملازمت ایسی نہیں ہو سکتی کہ آدمی بیوی یا منگیتر سے ملاقات مختصر کر کے رات کے بارہ بجے کہیں چل دے۔ اس نے الشمس سنڈیکیٹ کے بارے میں جاننے کی خواہش کا اظہار کیا تو میں نے بطور تعاون کی پیشکش کر دی۔ مجھے پورا یقین تھا کہ الشمس سنڈیکیٹ کا ظاہری کاروبار معقول اور قانونی ہوگا لہٰذا جب اس نے اپنی سرخو طبیعت کے

پیشِ نظر وہاں کچھ دنوں کے لیے سنڈیکیٹ میں نوکری کرنے کے ارادے کا اظہار کیا تو میں اسے اپنے ساتھ لاہور لے جانے پر آمادہ ہو گیا لیکن سنڈیکیٹ کے دفتر میں انٹرویو سے واپسی پر کچھ نامعلوم لوگوں نے اسے اغوا کیے جانے کی ناکام کوشش کی۔ میں نے اسے اغوا ہونے سے تو بچا لیا لیکن اب وہ بھڑک گئی ہے۔ اب میرے ساتھ شادی کی بات کرنا تو درکنار، میری صورت دیکھنے کی روادار نہیں رہی ہے۔"

میں نے وہ فی البدیہہ کہانی کہیں رکے یا جھجکے بغیر اس روانی کے ساتھ بیان کی کہ غالباً وہ میرے جھانسے میں آ گئی۔

"کون ہے وہ لڑکی؟" اس کی آواز پُرخیال تھی۔

"ایک لڑکی!" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ "میں نہیں چاہتا کہ میرے ساتھ وہ بھی تمہارے سامنے ہاتھ اٹھائے پستولوں کی زد پر کھڑی ہو۔"

"تم سے گفتگو کے بعد میرا اندازہ ہے کہ ہم مصالحت کی طرف پیش قدمی کر سکتے ہیں۔" اس نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "تمہیں میرے بارے میں اس طرح نہیں سوچنا چاہیے۔"

"مصالحت!" اس بار میری ہنسی استہزائیہ تھی۔ "بڑا حسین مذاق کرتی ہو تم بھی۔ بظاہر تمہارے آدمی ایک زمانے سے میرے خون کے پیاسے ہو رہے ہیں۔ شاید اب تک دو چار مر بھی چکے ہوں۔ تمہارے ایک محافظ کا جلتا بدن تو ابھی چھت کے نیچے پڑا ہوا ہے اور تم مجھے مصالحت کا سبز باغ دکھا رہی ہو۔ آخر تمہارا مقصد کیا ہے؟"

"کچھ بھی نہیں۔" وہ بے پروائی سے بولی۔ "انہیں یوں ہی ترس کی طرح لڑتا چھوڑ کر ہم یہاں سے نکل چلیں گے۔ یہ تو سب شطرنج کے پیادے ہیں جو پٹنے کے لیے ہوتے ہیں۔ ان میں سے کسی کی کوئی اہمیت نہیں ہے۔"

"مگر... لیکن تم نے تو کہا تھا کہ آج کا اجلاس بہت اہم تھا۔" اس کے سرد اور بے رحمانہ رویے نے مجھے بھی ایک لمحے کے لیے ہلا کر رکھ دیا۔ "ظاہر ہے کہ آنے والے بھی اہم لوگ رہے ہوں گے۔"

"جو اہم ترین تھا وہ تمہارے ہاتھوں مارا گیا۔" وہ مشغلہ آرائی کے انداز میں بولی۔ "لڑنے والوں میں جو اہم کہلانے کے مستحق ہوں گے وہ ہر صورت میں لڑتے بھڑتے زندہ نکل جائیں گے۔ جو بچے وقت بچے ہیں وہ قبر کے بٹیروں کی طرح ایک دوسرے کو نوچ کھائیں گے۔ تم لڑکی کا سراغ نہیں دیتے تو نہ دو لیکن تم پورے وثوق سے کہہ سکتے ہو کہ وہ تمہاری راہ پر لگی ہوئی کوئی سرکاری جاسوس نہیں ہے؟"

"اس کا گھرانا مشہور اور بہت معزز ہے۔" میں نے سنجیدگی

کے ساتھ جھوٹ بولا۔ "وہ تو لڑکی کی ریکی کچھ سنکی ہے ورنہ اس کے لیے تو شہر میں بہتیرے امیدوار پیدا ہوسکتے ہیں۔ بھلا اسے مجھ میں کیا نظر آگیا ہے؟"

"کیا میں یہ سمجھوں کہ وہ تم پر مرمٹی ہے لیکن تمہیں اس سے کوئی خاص رغبت نہیں ہے؟" اس نے چبھتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"رغبت نہ ہوتی تو میں تمہارے پیچھے اسی سوال پر اس کا جھگڑا شروع ہوا..... مٹھا لاتا جیتا ہوتا۔ وہ تھوڑی ضرور گڑبڑ ہے۔ لیکن مجھے پورا یقین ہے کہ میں اسے منا لوں گا۔ ویسے رغبت تو مجھے تم سے بھی ہے۔ ٹوکیو میں جو شب و روز میں نے تمہارے ساتھ گزارے وہ میرے دل میں ایک عجیب سی کسک بن کر رہ گئے ہیں۔ کئی بار دل چاہا کہ ادھر دوڑ لگاؤں، شاید کہیں تم سے ملاقات ہو ہی جائے۔"

"شٹ اپ۔" وہ سرد لہجے میں غرائی۔ "جو کچھ ہوا اس میں تمہاری کسی کشش یا کوشش کا کوئی دخل نہیں تھا۔ میرے لیے مرد کی ذات ایک کھلونے سے زیادہ نہیں ہوتی۔ کھلونے سے کھیلتے رہو اور جب جی بھر جائے تو اسے بھول جاؤ۔ ہو ہو کوئی تو اسے تو ضرور بھی سکتے ہو مگر اسے تو دل میں کوئی اترنے کے باعث چبھنے کی کھنک بھی نہ مل سکی ورنہ وہ مجھ سے ضرور شکوہ کرتا۔ وہ بس میری آواز پہچانتا تھا اور کئی بار اندھیری خلوتوں میں میری صورت دیکھے بغیر اپنی شوگر کوئین کے قدموں میں بچھا جاتا رہا تھا۔ لہٰذا جو کچھ ہوا اسے بھول جاؤ۔ ماضی کے کسی حوالے سے تم کچھ حاصل نہ کرسکو گے اس معاملے میں، میں اپنی مرضی اور پسند پر چلنے کی عادی ہوں۔"

باہر فائرنگ کا تسلسل دھیما پڑتا جا رہا تھا۔ شوگر کوئین کے کچھ جانباز یا تو چھپ گئے تھے یا فائرنگ کی آڑ میں فرار ہونے میں کامیاب ہوگئے تھے کیونکہ میرے کان مسلسل … کی آوازوں پر لگے ہوئے تھے۔ باہر وقفے وقفے سے چار اسٹین گنیں برابر چل رہی تھیں جس کا مطلب تھا کہ میرے ساتھی اس وقت تک صحیح و سلامت تھے اور اگر ان میں سے کوئی زخمی ہوا بھی تھا تو زخم اس قدر معمولی تھے کہ فائرنگ میں حارج نہیں ہو رہے تھے جب کہ دیوار والی پستولوں اور رائفلوں کا شور پست ہو کر رہ گیا تھا۔

شاید ویلا لائیڈ درست ہی کہہ رہی تھی کہ جو اہم تھے وہ لڑتے لڑتے زندہ سلامت نکل گئے تھے اور جو پیادے تھے، وہ موت کے انتظار میں اپنے مورچوں پر ڈٹے ہوئے تھے۔

لیکن اس کی دوسری بات اتنی درست نہیں تھی۔ اس نے بڑی صفائی کے ساتھ کھلونوں کا فلسفہ بیان کر دیا تھا لیکن وہ یہ بھول گئی کہ یہ تب ہی درست تھا جب کھیل اور کھلاڑی دونوں جیتے جاگتے باشعور وجود کے مالک ہوں تو ان میں سے کسی ایک کی برتری کسی منصب کے تابع ہو کر تبدیل نہیں ہو سکتی۔ کھلاڑی حاکم ہو یا محکوم، کھلاڑی ہی رہتا ہے بالکل اسی طرح جیسے خربوزہ، خربوزہ ہوتا ہے اور چھری، چھری۔ اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا کہ ان میں سے کون کس پر گرتا ہے۔ دھار تیز ہو تو نتیجہ ہمیشہ ایک ہی نکلتا ہے لیکن اس مرحلے پر میں نے ویلا لائیڈ کی خوش فہمی رفع کرنے کی کوئی کوشش نہیں کی کیونکہ وہ مسلح تھی اور میری اسٹین گن ایک شکار کو کھینچنے کے بعد میرے قدموں میں فرش پر پڑی ہوئی تھی۔

"یہ کچھ حاصل کر بھی لیا تو بے سود ہوگا۔" میں نے اس کی غراہٹ کو نظرانداز کرتے ہوئے بے پروایانہ لہجے میں کہا۔ "عشق پاک اور پاکیزہ جذبے کی کیونکہ ایسے سب رشتے وقتی ہوتے ہیں۔ پسند، مرضی اور موڈ کے تابع ہوتے ہیں۔ کسی کا کسی پر کوئی حق نہیں بنتا۔ بس یہی سوچ کے میں اس لڑکی کی طرف کھنچتا چلا گیا کیونکہ وہاں پسند کے ساتھ ایک الگ طرح کا حق پیدا ہونے کا بھی تھا۔"

"حق کبھی پیدا نہیں ہوتا۔" وہ مسکراتے والے لہجے میں بولی۔ "حق تو جو ہے سو ہے اور اپنی جگہ اٹل ہے۔ ہاں نور الحق، عین الحق اور عبدالحق ضرور پیدا کیے اور مارے جاسکتے ہیں......"

"ارے......" میں نے متحیر لہجے میں کہا۔ "تم تو بہت فصیح اردو بول لیتی ہو......!"

"اردو ہی نہیں دس بارہ زبانیں مقامی لب و لہجے میں بامحاورہ بول سکتی ہوں اور......؟"

بولتے بولتے وہ اچانک خاموش ہوگئی جیسے کچھ سننے کی کوشش کر رہی ہو اور میں نے بھی فضا پر کان جما لیے۔ چند ثانیوں بعد میں وہ آواز سننے میں کامیاب ہوگیا۔ ہوا کے دوش پر کسی … کی آواز ڈوبتی ابھرتی لحظہ بہ لحظہ قریب تر آتی جا رہی تھی اور … قیاس کے مطابق وہ کسی پولیس کار کے سائرن کی آواز تھی۔

گو وہاں گہرا اندھیرا تھا لیکن میں نے گردن گھمائے بغیر کن انکھیوں سے ویلا لائیڈ کی طرف دیکھا تو وہ دور سائرن نما ڈوبتے اور ابھرنے والی آواز کا اندازہ لگانے کی کوشش کر رہی تھی۔ اس کے ہاتھ میں دبے ہوئے بے آواز پستول کی نال غیر ارادی طور پر فرش کی طرف جھک گئی تھی۔

میرے لیے صورت حال کو تبدیل کرنے کا وہ موقع تھا۔ میں نے پنجوں پر اچانک اپنا وزن تول کر ویلا لائیڈ پر چھلانگ لگا دی لیکن اس نے کسی چھلاوے کی طرح اپنی جگہ چھوڑ دی۔ مجھے یوں محسوس ہوا جیسے اس کے وجود کے ہر طرف آنکھیں ہی آنکھیں ہوں۔ وہ اپنے سبک جسم کی لچک سے فائدہ اٹھا کر بڑی صفائی کے ساتھ میری زد سے نکل گئی اور میں نشانہ خطا ہونے کی بنا پر سیدھا زمین پر لڑکھڑا آیا اور دیوار کی طرف بڑھ گیا۔ میں سنبھل کر پلٹا تو وہ بجلی کی سی سرعت کے ساتھ گھومی تھی اور کسی چیتے سے پرندے کی طرح فضا میں آکر …

مقصد اور سلطان شاہ کی کافی [illegible] کو دل ہی دل میں کوستے ہوئے میں نے سگریٹ سلگانے کی بہری کوشش کے باوجود ہونے چھوٹنے سے دیا سلائی بجھ گئی۔ جگہ بدلی طور پہ بہری لغزش ہوا کے رخ پر اٹھ گئیں اور میں نے سگریٹ سلگانے کا ارادہ ترک کر دیا۔ صورت حال مزید بگڑ گئی تھی لیکن ابھی بھی نہیں بگڑی تھی کہ میں بالکل مایوس ہو جاتا۔ تازہ ہوا کا جھونکا میرے لیے امید [illegible] جام کے ساتھ آیا تھا۔

کمرے کی عقبی دیوار میں کھلی ہوئی کھڑکی پر کوئی گرل وغیرہ نہیں تھی جس کا مطلب تھا کہ پٹ کھسکا کر آسانی دوسری طرف نکلنے کی راہ پیدا کی جا سکتی تھی۔ میں نے قریب پہنچ کر جائزہ لیا تو پتا چلا کہ کمرے کی وہ کھڑکی ایک اندرونی راہداری میں کھل رہی تھی اور راہداری کی بیرونی سمت میں مضبوط آہنی جالیوں کے ساتھ فرش سے سات فٹ کی بلندی تک شفاف شیشوں والی فریم ونڈوز نصب تھیں۔ میں کھڑکی کا پٹ سرکا کر کمرے سے راہداری میں نکل گیا۔

چند منٹ تک بھٹکنے کے بعد میں رہائی کا راستہ تلاش کرنے میں کامیاب ہو گیا۔ اس بار [illegible] سے حاصل کیا ہوا پستول میرے ہاتھ میں موجود تھا اور میں کوئی بھی رسک اٹھانے کے لیے ہرگز تیار نہیں تھا۔

پنجوں کے بل راستہ طے کرتا میں برآمدے میں کھلنے والے آخری دروازے پر پہنچا تو میرا اوپر کا سانس اوپر اور نیچے کا نیچے رہ گیا کیونکہ البرٹ برآمدے میں موجود تھا اور اپنے دونوں ہاتھ پشت سے باندھے فرش پر بچھے ہوئے کسی انسانی جسم کو گھورتے ہوئے جھک کر دیکھ رہا تھا۔ وہاں روشنی اتنی ضرور تھی کہ بے ہوش سلطان شاہ کو پہچاننے میں غلطی [illegible] نہیں آتی۔

سلطان شاہ البرٹ کے مقابلے میں واضح جسمانی برتری کا مالک تھا [illegible] البرٹ کی پشت پر بندھے ہوئے خالی ہاتھوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ بھی نہتا تھا۔ میری عقل کام نہ کر سکی کہ اس نحیف و نزار بڈھے نے سلطان شاہ کو کیسے بے ہوش کیا ہوگا۔

آخری دروازے کی اوٹ میں رکا میں ابھی اس غیر معمولی صورت حال کو سمجھنے کی کوشش کر ہی رہا تھا کہ البرٹ اپنی پشت سے ہاتھ کھول کر جھکا اور حیرت ناک پھرتی کے ساتھ آسانی سے [illegible] سلطان شاہ کے [illegible] جسم کو اپنے کندھے پر لاد لیا۔ اس کو دروازے کی طرف بڑھتے دیکھ کر میں پھرتی سے اندر داخل ہو کر دیوار سے چپک گیا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ وہ ضعیف شخص اب لازماً اسی دروازے سے گزرے گا۔

بجری پر [illegible] ہوئے بڑھنے میں البرٹ کے [illegible] قدموں کی [illegible] آواز سنائی دے [illegible] آخر کار وہ اندر داخل ہو ہی گیا۔ اس کی چال میں لڑکھڑاہٹ نمایاں تھی۔ شاید سلطان شاہ کی لات نے [illegible] اس کی پشت پر شدید ضرب لگائی تھی۔ وہ سلطان شاہ کو لادے [illegible] کے ساتھ [illegible] رہا اور میں چند قدم کے فاصلے سے اس کے پیچھے ہو لیا۔ اس بار البرٹ نے اس کمرے کا رخ نہیں کیا تھا جہاں اس کی دانست میں میں قید تھا بلکہ وہ راستے ہی میں ایک بند دروازے کے سامنے رکا اور ہینڈل گھماتا ہوا اندر داخل ہو گیا۔ اس بار میں نے اس کی تقلید کرنے میں پھرتی دکھائی تھی کہ کہیں وہ اندر سے دروازہ مقفل ہی نہ کر لے۔

اپنے عقب میں کسی کی موجودگی کا احساس ہوتے ہی وہ وزن سمیت تیزی سے پلٹا تھا پھر مجھے دیکھتے ہی اس کے چہرے پر خوف کے بجائے غصے کے آثار ابھر آئے۔ "یہ کیا حرکت ہے؟ میں ابھی تک تم دونوں کی بدمعاشیوں کا سبب نہیں جان سکا ہوں" وہ غصے بھری عقیلی آواز میں بولا۔

"ہم دونوں بے لوث عاشق ہیں لیکن اس نے شرط عائد کر دی تھی کہ جب تک تم ہیں اور ایڈی کو مار نہ ڈالا جائے وہ ہماری امیدواری پر غور نہیں کر سکتی۔ ایڈی مر گیا اور اب تمہاری باری ہے۔" میں نے کہا۔

اس نے جھلاہٹ کا مظاہرہ کرتے ہوئے سلطان شاہ کو بے دردی کے ساتھ اپنے کندھے سے پھینک دیا۔ میں سلطان شاہ کو تو نہ سنبھال سکا لیکن میں نے بڑھ کر اپنی پوری قوت سے اس کے بائیں گال پر تھپڑ جڑ دیا۔ کمرا چٹاخ کی آواز سے گونج اٹھا۔ البرٹ بے اختیار لڑکھڑا گیا۔

"مسخرے پن کا اظہار جاری رکھا تو اسی طرح پورا چہرہ ادھیڑ ڈالوں گا۔ میں نے [illegible] ویسے ہمارے ساتھ بدتمیزی اور کمینگی کا مظاہرہ کیا ہے لیکن [illegible] کی خاطر میں ابھی تحمل سے کام لے رہا ہوں۔"

"تم اُلو کے پٹھے ہو۔" وہ اپنا گال سہلاتے ہوئے غصیلی آواز میں بولا۔ "تمہارے بارے میں مجھے اس سے زیادہ ایک لفظ بھی معلوم نہیں جو لات پڑنے سے قبل تم نے راہداری میں چھپ کر سنا تھا۔"

اس کی [illegible] سے میں نے محسوس کیا کہ وہ اداکاری نہیں کر رہا تھا بلکہ واقعی [illegible] کا مالک تھا اور صورت حال کا اندازہ کیے بغیر [illegible] کا عادی تھا۔

"وہ بڑا اب کہاں مل سکے گی؟" میں نے سوال کیا۔

"مجھے نہیں معلوم [illegible] میں اس کے بہترین [illegible] دیتی ہیں۔"

لیے شاید نائیلون چڑھے ہوئے فولادی تار استعمال کیے گئے تھے۔
اگر ایک عام آدمی کی نگاہ سے ان چیزوں کا جائزہ لیا جاتا تو یہی محسوس ہوتا کہ اہلِ خانہ کے دل میں کبوتروں کے لیے محبت کا ایک بے پایاں سمندر ٹھاٹھیں مار رہا ہے اور انہوں نے پالتو پرندوں کی رہائش کے لیے اپنی چھت پر بہترین اور بیش قیمت رہائش کا اہتمام کیا ہوا تھا لیکن ہیرا اور ایڈی کی گفتگو سے اس کبوتر خانے کا وجود ہی مشکوک نظر آنے لگا تھا۔ اور میں نے جب غور سے جائزہ لیا تو پتا چلا کہ چھتوں کو روکے رکھنے والے فولادی تار بہ طور خاص مواصلاتی لہروں کے لیے موزوں تھے۔ ہو سکتا ہے کہ نائیلون کے خول میں فولاد کی بجائے تانبے کا تار رہا ہو جو تناؤ کے باعث فولادی نظر آ رہا تھا۔ قابلِ غور بات یہ تھی کہ ہر تار بندش کے بعد کنکریٹ میں دفن ہو گیا تھا۔ شاید اسی طرح مناسب تاروں کو پوشیدہ طور پر ریڈیو روم کی طرز کے کسی کمرے میں یکجا کیا گیا تھا جہاں سے خفیہ پیغامات کی وصولیابی اور ترسیل کا انتظام کنٹرول ہوتا تھا۔

چھت پر واقع کبوتر خانے پر سایہ فگن کنکریٹ کی چھت میں چار چار بتیاں نصب تھیں۔ شاید وہیں کہیں سوئچ بورڈ بھی رہا ہو گا لیکن میں نے باقی تلاشی کی اس مہم میں روشنی سے کام لینا مناسب نہ سمجھا جو دور ہی سے دیکھی جا سکتی تھی۔ میرے کام کے لیے تاروں بھرے آسمان سے چھوٹنے والا مدھم سا نور اور انعکاس ہی بہت زیادہ معاون ثابت ہو رہا تھا۔

پھر میں کابکوں کے درمیان سے گزر کر دوسری طرف نکلا۔ تو ریلنگ کے پار تا حدِ نظر پھیلی ہوئی سمندر کی سیاہ سطح ہچکولے لیتی نظر آ رہی تھی۔ اس پس منظر میں وہ کمرا میری خصوصی توجہ کا مرکز بن گیا جو کابکوں سے الگ تھلگ ریلنگ کے ساتھ بنا ہوا تھا۔ اس چھت سے سطحِ سمندر کے نظارے کے لیے وہ کمرا [illegible] تھی۔

کمرے کے دو دروازوں میں سے میں نے پہلے سامنے پڑنے والے مقفل دروازے پر قسمت آزمائی کا فیصلہ کیا لیکن ایک تار کی مدد سے تالا کھولتے ہی مجھے مایوسی کا سامنا کرنا پڑا۔ دروازے کے سامنے ہی کاٹھ کباڑ کا انبار جمع تھا۔ میں نے دو تین دیا سلائیاں جلا کر اس کا جائزہ لیا تو دروازے سے کئی فٹ پیچھے تک دیکھنا ناممکن تھا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے کبوتر خانے کی تعمیر سے بچ رہنے والا سارا فاضل اور ناکارہ سامان اسی ایک کمرے میں ڈال دیا گیا تھا جو بادی النظر میں اسی مقصد کے لیے بنایا ہوا اسٹور معلوم ہوتا تھا۔

میں نے آہستہ سے دروازہ بند کر دیا اور سگریٹ سلگاتے ہوئے دروازے سے ہٹ آیا۔ میں ایک جگہ کھڑا پُرخیال انداز میں سمندر کا جائزہ لے رہا تھا کہ اچانک دوسرے دروازے والی دیوار کا خیال آیا جو کم از کم سولہ سترہ فٹ لمبی تھی جب کہ دیا سلائی جلا کر جب کہ میں پانچ چھ فٹ تک کاٹھ کباڑ دیکھ سکا تھا جس کا مطلب تھا کہ کمرے کی مزید دس گیارہ فٹ گہرائی میری نگاہ سے اوجھل رہی تھی۔ دیوار میں دوسرے دروازے کی پوزیشن ایسی تھی کہ اسے کھول کر باقی ماندہ حصے کا جائزہ لیا جا سکتا تھا۔

دوسرا دروازہ کھولتے ہی میرے اندیشوں کی تائید ہو گئی۔ اس طرف سے کمرا صاف اور قابلِ رسائی تھا۔ میں نے دیا سلائی کی روشنی میں دروازے کے قریب سوئچ بورڈ تلاش کر کے کمرا روشن کر دیا۔

وہاں کسی بحری جہاز کے ریڈیو روم میں استعمال ہونے والے آلات سے کہیں زیادہ حساس ریڈیائی ساز و سامان موجود تھا۔ اور اس کے ساتھ ایک مضبوط آہنی شیلف پر طاقتور دوربین بھی نصب تھی جس کا رخ سمندر والی دیوار میں لگے ہوئے ایک بڑے سے مستطیل شیشے کی طرف تھا۔ وہ دھندلایا ہوا شیشہ غالباً ایسی ساخت کا تھا کہ اس کے ذریعے باہر سے اندر دیکھنا ناممکن تھا جب کہ اندر سے باہر آسانی سے دیکھا جا سکتا تھا۔

کاٹھ کباڑ والے حصے میں ناکارہ آہنی فرنیچر اور زنگ خوردہ چادروں کو اس مہارت سے جمایا گیا تھا کہ ان کے ذریعے وہ کمرا عملاً دو حصوں میں تقسیم ہو کر رہ گیا تھا۔ اگر کباڑ خانے والا دروازہ کھولا جاتا تو وہ ناکارہ سامان کا اسٹور معلوم ہوتا جب کہ دوسرے دروازے سے صاف ستھرے ریڈیو روم میں رسائی ممکن تھی اور ایک حصے سے دوسرے حصے میں دیکھنا ممکن نہیں تھا۔ کسی چلتی ہوئی نگاہ سے اس اندرونی تقسیم کا اندازہ لگانا ناممکن نہیں تو مشکل ضرور تھا۔

دوربین سے کام لینے کے لیے اس کے پیچھے تقریباً تین فٹ اونچی دو چوبی سیڑھیوں پر مشتمل ایک چوکی رکھی ہوئی تھی۔ میں اس پر چڑھ کر دوربین کی قوت کا اندازہ لگانے کی کوشش کر رہا تھا کہ سلطان شاہ مجھے تلاش کرتا ہوا وہاں آ پہنچا۔

"دیکھو... یہاں تو کھیل ہی ... کچھ اور ہو رہا ہے۔"

اس کی ہیجان آمیز آواز سنائی دی۔ میں چونک کر اس کی طرف متوجہ ہوا تو اس کے ہاتھوں میں ایک کبوتر دبا ہوا تھا۔

"اسے کیوں پکڑ لائے ہو؟" میں نے ناگوار لہجے میں کہا۔ "ان کے آرام میں خلل انداز ہونے کو کس نے کہا تھا؟"

"میں نے کابک سے نہیں پکڑا ہے۔" وہ مدافعانہ لہجے میں بولا۔ "ایک چھتری پر بیٹھا ہوا نظر آیا تھا۔ میں نے ہلکی سی سیٹی بجائی تو چھتری سے اڑ کر میرے شانے پر آ بیٹھا۔ اگر مجھے اس کے پیر میں کچھ بندھا ہوا نظر نہ آتا تو میں ہرگز اسے نہ پکڑتا۔"

"بندھا ہوا!" میں حیرت اور بے یقینی سے گھبراتا ہوا چوکی پر سے نیچے اتر آیا۔

پھر میں نے دیکھا کہ سلطان شاہ درست ہی کہہ رہا تھا۔ اس

کبوتر کے پنجے میں ایک مضبوط لیکن پتلا سا چرمی تسمہ بندھا ہوا تھا۔ خاص ساخت کے اس چرمی تسمے کو کبوتر کے پنجے سے الگ کر کے شامی نے اس کی تہہ کھولی تو کاغذ کا ایک پرزہ ہاتھ میں آگیا۔ اس پر جو بھی پیغام تھا انگریزی حروف تہجی پر مشتمل کوڈ ورڈز میں ٹائپ کیا گیا تھا جو میرے پلے نہ پڑ سکا البتہ اس متن میں ایک جگہ شہدادپور کا نام استعمال کیا گیا تھا جس کے لیے شاید ان کے یہاں کوئی مخفف یا کوڈ ورڈ نہیں تھا۔

"کبوتروں کے ذریعے پیغام رسانی؟" سلطان شامی نے متجسس انداز میں میری آنکھوں میں جھانکتے ہوئے سوال کیا۔

"عقل کام نہیں کرتی۔" میں نے تھکے ہوئے لہجے میں کہا۔ "ایک طرف یہ لوگ جدید ترین لاسلکی نظام سے کام لے رہے ہیں اور دوسری طرف نامہ بر کبوتروں کا صدیوں پرانا فرسودہ طریقہ بھی رائج ہے۔۔۔!"

"تم بھول رہے ہو۔" وہ میری بات کاٹ کر دھیمے لہجے میں بولا۔ "ان کا ملک گیر مواصلاتی نظام ایمرجنسی ٹرانسمیٹروں پر مشتمل تھا پچھلے اندرون سندھ واقع مضافات کا اسٹیشن تباہ ہوا پھر جیمو اور [illegible] میں حسب لوٹ بھی ان لوگوں کو اپنے ہاتھوں برباد کرنا پڑا۔ اس طرح سندھ میں ان کا جدید مواصلاتی نظام بکھر کر رہ گیا۔ اگر میری یادداشت دھوکا نہیں دے رہی تو شہدادپور کا شمار بھی اندرون سندھ کے شہروں میں ہوتا ہے۔"

"تم درست کہہ رہے ہو۔" میں نے پُرتفکر انداز میں اپنے سر کو جنبش دیتے ہوئے کہا۔ "اس کا مطلب ہے کہ شہدادپور میں بھی ایسا کوئی مرکز ضرور ہوگا جسے پیغام بر کبوتر پہچانتے ہوں گے۔"

"ضرور ہوگا لیکن مجھے یہ بتاؤ کہ تم اس پیغام کا کیا کرو گے؟"

"چھوڑو۔" میں نے کہا۔ "ہمارے جانے کے بعد البرٹ ہی اس کا بندوبست کرے گا۔ ہو سکتا ہے کہ منزل مقصود پر بحفاظت واپسی کی صورت میں بطور انعام اس کبوتر کو کوئی نشہ آور چیز دی جاتی ہو جو اسے مخصوص ٹھکانے پر لوٹنے پر مجبور کرتی ہو۔"

"بہت سفاک اور خود غرض لوگ ہیں۔" وہ بہت گمبھیر ہو کر سوچتے ہوئے بولا۔ "انسان تو انسان حیوان تک ان کی پھیلائی ہوئی منشیات کی زد میں آتے جا رہے ہیں۔"

"مجھے نظر آرہا ہے کہ اب مسئلہ صرف منشیات کا نہیں رہا ہے۔" شامی نے اس کے ہمراہ کمرے سے باہر نکلتے ہوئے کہا۔ "یہ کوئی بہت بڑا کھیل ہے۔ ایک عرصے سے کئی شکار کھیلتے رہے ہیں اپنی خوش قسمتی سمجھو کہ اب تک ان سے بچے رہے ہیں ورنہ یہ ہمیں کہیں بھی ختم کرا سکتے تھے۔"

"کیا وہ خفیہ پیغام اپنے ساتھ لے جاؤ گے؟" سیڑھیاں اترتے ہوئے اس نے سوال کیا۔ اس طرح مجھے اپنی وفاداری کا یقین دلانے کی حکمت عملی کامیاب ہو سکے گی۔"

"دیکھتے جاؤ۔" میں نے معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "یہ پیغام میں البرٹ کے حوالے کروں گا یقیناً یہ کوئی اہم پیغام ہے اس کا تجزیہ دیکھنے کے قابل ہوگا۔"

ہم پہنچے تو البرٹ بدستور اسی طرح بے بس پڑا ہوا تھا۔ بندشیں سخت تکلیف دہ تھیں [illegible] ختم کرتے جانا نہ جانے کب تک کوئی ادھر کا رخ کرے۔ ہمیں دیکھتے ہی وہ کسمسا کر رہ گیا تھا۔

"ابھی ابھی تمہارا ایک پیغام آیا ہے۔" میں نے اس کی [illegible] نظر انداز کرتے ہوئے چبھتے ہوئے الفاظ میں کہا اور اس کی آنکھیں سوال بن کر میرے چہرے پر مرکوز ہو گئیں۔ "کوئی خفیہ پیغام ہے جو کبوتر لایا ہے۔" میں نے پرزہ فضا میں لہراتے ہوئے کہا۔

"اب تمہیں مجھے کھولنا ہی پڑے گا۔" وہ ایک گہری سانس لے کر بولا۔ "تم نے اس پیغام پر ہاتھ ڈال کر اچھا نہیں کیا۔۔۔ دکھاؤ تو کیا لکھا ہے؟"

میں نے وہ رقعہ اس کی نگاہوں کے سامنے کر دیا۔ اسے پڑھ کر البرٹ کا چہرہ دھواں دھواں ہو گیا۔ اس کے جسم پر کپکپی سی چڑھ گئی [illegible] خوفزدہ آواز میں بولا تھا۔ "اگر تم مجھے مردہ ہی دیکھنا چاہتے ہو تو اور بات ہے ورنہ مجھے آزاد کر دو۔ یہ بہت منحوس پیغام ہے [illegible] فوری کارروائی کرنا ہوگی ورنہ وہ مجھے فنا کر دیں گے۔"

"تمہاری غلط فہمی کی ایک ہی صورت ہے کہ تم ہمیں بھی اس پیغام کے معنی سے آگاہ کرو۔" میں نے اس کی حالت سے لطف اندوز ہوتے ہوئے اطمینان سے کہا۔

"تم کہہ چکے ہو کہ تم تنظیم کے وفادار ہو۔" اس نے [illegible]

"یاد کرو کہ تم نے مجھے اس موقعے سے ہٹانے کی [illegible] تھی۔" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔

"ضرور کی تھی۔۔۔ لیکن اب صورت حال مختلف ہو چکی ہے۔ اس پیغام کے بعد تنظیم کے بعض فوری مفادات مجھ سے وابستہ ہو کر رہ گئے ہیں لیکن اگر تم نے ارادہ تبدیل کر لیا تو میں بے موت مارا جاؤں گا۔"

"پیغام کا متن جانے بغیر میں کوئی وعدہ نہیں کر سکتا۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔

"شہدادپور میں خفی رام پکڑا گیا ہے [illegible] ثانی روپیہ طلب رہے گا۔ اس [illegible] بعد [illegible]"

"یہ خفی رام کون ہے؟" سلطان شامی نے پرزہ اپنے ہاتھ میں لیتے ہوئے [illegible] سوال کیا۔

"میں اطلاعات [illegible] کرنے کے [illegible]"

میری نیند ہمیشہ کچی ہوتی ہے، ذرا سی آہٹ پر بھی آنکھ کھل جاتی ہے پھر میں صبح بیدار ہوئی تو خلافِ معمول سر بھاری تھا اور اب تک وہی حالت ہے۔"

"دودھ کس نے دیا تھا تمہیں؟" میں نے تیز لہجے میں پوچھا۔

"عزالہ نے۔" وہ شکستہ انداز میں بول پڑی۔ "لیکن . . . لیکن میں اس پر کوئی الزام نہیں لگا رہی۔ ہوسکتا ہے کہ یہ اتفاق ہی رہا ہو . . . میں نے تو تمہیں اپنے دل کی بات بتادی ہے۔"

"گھر میں کوئی مرد ملازم ہوتا تو میں سوچ سکتا تھا کہ وہ تمہیں بے ہوش کرکے کسی مالی نقصان کا ارادہ رکھتا ہو۔ عزالہ کو کیا پڑی تھی کہ کوئی ایسی حرکت کرتی . . . سر بھاری ہونے کا تعلق ویسے بھی ہوسکتا ہے، پاؤں بھاری ہوتا ہے تو جانے کیسی کیسی تبدیلیاں جنم لینے لگتی ہیں۔"

"کیا اول فول بک رہے ہو؟" وہ جھنجھلا کر بولی۔ "ابھی میں ایسی بھی نہیں ہوں۔ جب تک میرے اور جہانگیر کے درمیان مکمل ذہنی ہم آہنگی نہ پیدا ہو جائے، میں بچوں کا روگ نہیں پالوں گی۔"

"اوہ!" میں نے تحیر آمیز انداز میں ہونٹ سکوڑ کر اس کی طرف دیکھا۔ "تو تم اس حد تک سوچ رہی ہو! میں نے تو یہ بات محض ازراہِ مذاق کہی تھی۔"

"میں بہت سنجیدہ ہوں۔" وہ اچانک ہی مایوس ہوگئی۔ "میں نے ہر طرح خود کو ایک عام بلکہ مثالی بیوی ثابت کرنے کی کوشش کی ہے لیکن جہانگیر مجھ سے ذرا بھی تعاون نہیں کرتا۔ کبھی کبھار تو اس کا منہ نوچ لینے کو دل چاہتا ہے اور تم۔" اس نے بے اختیار اپنے سر کو جھٹک کر ایک ٹھنڈا سانس لیا۔ "بھرے شہر میں، میں بالکل تنہا ہوں، تم بھی سہارا نہیں دیتے۔"

"میں نے ہمیشہ جہانگیر کو سمجھانے کی کوشش کی ہے . . ."

میں نے انجان بن کر کہنا چاہا لیکن اس نے بُرا سا منہ بنا کر میری بات کاٹ دی۔

"اس کا نام درمیان میں مت لاؤ۔" وہ لمحہ بھر کے لیے خاموش ہوئی پھر لرزتی ہوئی سرگوشیانہ آواز میں بولی۔ "ذرا سر اٹھا کر میری طرف دیکھو، کیا میں اتنی ہی بری ہوں۔"

میں نے اس کی طرف دیکھا اور دیکھتے ہی بوکھلا گیا، اس کی آنکھوں سے اس کھلی چاہت کا اظہار ہو رہا تھا جس کا عورت خلوت میں بھی بمشکل اقرار کرتی ہے۔

"کیوں، تم نہیں ہو؟ میں ہی کچھ بدذات ہوں!" میں نے دروازے کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "مجھے تمہاری مجبوری کا پورا پورا احساس ہے لیکن یہ موضوع کسی اور وقت کے لیے اٹھا رکھو۔ عزالہ کو بھنک بھی مل گئی تو یہی سمجھے گی کہ میں تم سے عشق لڑا رہا ہوں۔ اس معاملے میں وہ بہت متعصب اور تنگ نظر واقع ہوئی ہے۔"

"اچھا!" اس کے دل کی گہرائیوں سے ایک ٹھنڈا سانس برآمد ہوا اور وہ صوفے سے اٹھ گئی۔ "کم از کم یہ تو بتادو کہ ہم کب تک یہاں تمہارے ٹکڑوں پر پلتے رہیں گے؟"

"آج رات یا کل صبح تم اپنے گھر لوٹ جاؤ گی۔ جہانگیر کو جو خطرہ درپیش تھا، وہ دور ہو چکا ہے۔ اس کا نقاب پوش دشمن کل رات جہنم واصل ہوگیا ہے۔"

"وہ تمہارے ہی ہاتھوں اپنے انجام کو پہنچا ہوگا؟" اس نے پُراشتیاق اور تحیر آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"کیوں؟ کیا جہانگیر اسے نہیں مار سکتا تھا؟"

"وہ کیا مارے گا۔" سلمیٰ کا لہجہ تحقیر آمیز ہوگیا۔ "جو مرد اپنی عورت کی حفاظت کے لیے کسی دوست کا سہارا لیتا ہو، اس سے بڑا بزدل روئے زمین پر کہاں ملے گا؟"

"اس کی اتنی تذلیل نہ کرو۔ اب تک تو وہ تمہاری حفاظت کرتا ہی رہا ہے۔"

"تمہارا ہی دل نہ پسیج سکا ورنہ . . . خیر چھوڑو۔" وہ کہتے کہتے خاموش ہوگئی پھر چند ثانیوں کے بعد بولی۔ "یہی دیکھ لو کہ اب ہم تمہارے مہمان بنے ہوئے ہیں۔ پہلے کنوؤں کے حصار میں رہتا رہا، اب ہمیں بھی کمین بنا لیا ہے۔"

اسے ٹالنے کے لیے میں نے اپنی جگہ چھوڑ دی اور ڈرائنگ روم سے نکاس کے راستے کی طرف بڑھتے ہوئے بولا۔ "ایک میں ہی نہیں، اس کے بھلے کتنے دوست ہوں گے لیکن اس نے مجھے ہی مناسب سمجھا۔ یہ سراسر اعتماد کی بات ہوتی ہے آخر دوست ہی آدمی کے کام آتا ہے۔"

اسے ناچار میری تقلید میں ڈرائنگ روم سے باہر آنا پڑ گیا۔

"آتا ہوگا!" اس نے میرے برابر میں آکر شانے اچکاتے ہوئے کہا۔ "میرا تجربہ تو مختلف ہی ہے۔"

"اپنی ذات کو تجربہ گاہ بنانے کی کوشش نہ کرو۔" میں نے سختی سے اس کا بازو تھام کر کہا۔ "کوئی غلط تجربہ کسی دن تمہیں بربادی کے راستے پر لے جانے کا موجب ہے، اسی سے سمجھوتا کرنے کی کوشش کرو۔"

اسے وہیں کھڑا چھوڑ کر میں اپنے کمرے کی طرف

ہو لیا۔ مجھے خوشی تھی کہ میں نے بے ہوشی اور سر درد کے بارے میں اس کے ذہن سے سارے شبہات زائل کر دیے تھے۔

کمرے میں سلطان شاہ ٹانگ پر ٹانگ رکھے بستر پر دراز تھا۔ مجھے دیکھتے ہی سیدھا ہو بیٹھا۔

"وہاں سے کیوں بھاگ آئے؟" میں نے غصیلے لہجے میں کہا۔

"بس چھٹی حس کہہ لو۔" وہ مسکرا کر بولا۔ "مجھے محسوس ہوا تھا کہ وہاں میری موجودگی ضروری نہیں تھی۔ مسز جہانگیر سے تمہارے مراسم خاصے دیرینہ معلوم ہوتے ہیں۔ شاید وہ کوئی سنگین شکایت لے کر آئی تھی۔"

"نہ صرف سنگین بلکہ رنگین بھی۔" میں نے دل ہی دل میں سوچا پھر اس سے مخاطب ہو گیا۔ "آج البرٹ والے مواصلاتی یونٹ پر دھاوا بولنے کے بارے میں کیا رائے ہے تمہاری؟"

"جیسا بالآخر جو کچھ ہوا وہ بہت مناسب اور فائدہ مند تھا لیکن مواصلاتی یونٹ پر سارو دھاوا سے کچھ حاصل نہ ہو سکیگا۔ تمہارے ذہن میں کوئی خاص مقصد ہو تو اور بات ہے۔"

"ادھر جانے کی دو ہی صورتیں ہیں۔ یا تو جیسے اس نے بلایا ہے بے چون و چرا چلا جاؤں۔ دوسری صورت جارحانہ کی ہے جو سراسر نقصان دہ ہوگی۔ میری طرف سے بھڑک جانے کے بعد وہ ٹھکانا بند بھی کیا جا سکتا ہے۔ جو شاید اتنا آسان نہ ہو لیکن ناممکن نہیں ہوگا۔"

"اتنا مشکل بھی نظر نہیں آتا۔ سارا سامان وہاں سے اکھاڑ کر کہیں اور لے جانے میں کچھ وقت ضرور لگے گا۔"

"تم البرٹ کی کبوتر بازی کو فراموش کر رہے ہو۔" میں نے اسے یاد دلایا۔ "اس علاقے میں انہوں نے محنت کی ہے۔ اس کے بعد ہی البرٹ کی کبوتر بازی کی آڑ میں اور مجھے اینٹینا نصب کر سکے ہیں۔ یہ حیلہ بار بار کامیاب نہیں ہو سکتا۔"

"ایک تیسرا راستہ بھی ہے۔" اس نے میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔ پھر میرے استفسار پر بات جاری رکھتے ہوئے بولا۔ "اس نے تمہیں سات بجے وہاں بلایا ہے۔ اس کا مطلب ہے کہ اس وقت وہ خود بھی وہاں موجود ہوگی۔ کیوں نہ اس کی مخبری کر دی جائے۔ حساس لاسلکی مواصلاتی سازو سامان کی موجودگی میں رنگے ہاتھوں پکڑی گئی تو چودہ سال سے کم سزا نہ ہوگی۔"

"اول تو وہ اتنی احمق نہیں کہ میری طرف سے اپنا پورا اطمینان کیے بغیر وہاں آ موجود ہوگی اور اگر وہ پکڑی بھی گئی تو کیا ہوگا۔ ابھی تک جو حالات سامنے آئے ہیں، ان میں اس کی برتری سامنے کی بات ہے لیکن وہ عظیم [illegible] ثابت نہیں ہو سکی ہے۔"

"آخر تم کرنا کیا چاہ رہے ہو؟" وہ زچ آ کر بولا۔

"فی الحال تو بحث کر کے معاملے کے مختلف [illegible] نکات کا تجزیہ کرنا چاہ رہا تھا لیکن اب اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ مجھے شوگر کوئین کی توقعات پر پورا اترنا چاہیے۔"

"یعنی تم وہاں تنہا جاؤ گے؟" اس نے حیرت سے سوال کیا۔

"تنہا اور غیر مسلح۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "مجھے یقین ہو گیا ہے کہ کسی وجہ سے وہ مجھے زندہ رکھنا چاہتی ہے۔ زندگی کا یقین ہو تو فرار اور آزادی کے امکانات پیدا کیے جا سکتے ہیں لیکن حسب معمول تم دور رہ کر صورتحال پر نگاہ رکھو گے اور تمہیں اپنے فیصلوں کا پورا اختیار ہوگا۔"

ایک فیصلہ کر لینے کے بعد میرے ذہن پر سے بوجھ ہٹ گیا اور میں جہانگیر کی طرف چل دیا۔ ان کے کمرے سے دونوں میاں بیوی کے تیز تیز بولنے کی آواز [illegible] میرے قدم راہداری میں ہی رک گئے اور میں الٹے قدموں واپس لوٹ آیا۔

ٹھیک سات بجے میں نے یونٹ کے پھاٹک پر ہارن بجایا تو فوراً ہی سلاخوں دار پھاٹک کے پیچھے ایک رائفل بردار کریہہ الصورت اور دیو ہیکل مقامی شخص نمودار ہوا۔ تاہم [illegible] کے لیے اس نے ٹھٹک کر گاڑی کا جائزہ لیا پھر پھاٹک کھولنے کے بجائے ذیلی کھڑکی کا بولٹ گرا کر باہر آ گیا۔ اس کی سرد اور بے رحم آنکھوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ [illegible] نہیں تھا اور ضرورت پیش آنے پر نہایت بے رحمی کے ساتھ انسانی خون کی ہولی بھی کھیل سکتا تھا۔

کھڑکی سے نکل کر میرے قریب پہنچنے تک اس نے اشتباہ آمیز نظروں سے میرا گہرا جائزہ لے ڈالا تھا۔

"کس سے ملنا ہے؟" اس نے سرد لہجے میں سوال کیا۔ [illegible] مؤدب رہنے کی کوشش کی تھی لیکن بدالنسی [illegible] وہ کسی بھی طرح نہ دبا سکا تھا۔

"البرٹ سے۔ میرا نام قریشی ہے۔" میں نے [illegible] لہجے میں کہا۔

اس نے پلٹ کر پھرتی کے ساتھ پھاٹک کھولا [illegible] روش پر کار آگے بڑھاتے ہی بے اختیار داہنی طرف [illegible] اٹھ گئی جہاں سے زندگی سے بھرپور ایک شوخ نغمہ

میرے منہ نہیں آسکتے ۔

"معلوم ہوتا ہے کہ اب تمہاری کھوپڑی نے بھی کام کرنا بند کر دیا ہے اور دماغ کی چولیں بھی ہلنے لگی ہیں۔" میں نے ہلکا سا قہقہہ مار کر اسے سلگانے کی نیت سے کہا۔ "مجھے تو حیرت ہے کہ تم اب تک زندہ ہو! غیرت مند ہوتے تو کل ہی خودکشی کر لیتے۔"

"تمہارے سامنے اچھے تھے جو اس وقت چھپنے کے لیے زندہ بچ نکلے۔ انجانے ہی میں تم سے کیا توقعات ہیں کہ تمہیں مسلنے پر نادر ہونے کے باوجود چھوٹ دے رہی ہے۔" وہ باری باری مجھے اور ویرا کو دیکھتے ہوئے غضب ناک لہجے میں بولا۔ میں پُرسکون انداز میں مسکراتا رہا اور ویرا سر جھٹک کے انہماک سے میرے گلاس میں برف کے ڈلے ڈالتی رہی۔

"کل جو کچھ ہوا، اس کا مجھے افسوس ہے البرٹ!" میں نے یک بیک سنجیدگی اختیار کرتے ہوئے کہا۔ "ہمیں ایک دوسرے سے کوئی عداوت نہیں ہونی۔ بس حالات کبھی کبھار ایک دوسرے کے سامنے لاکھڑا کرتے ہیں۔ آرام سے بیٹھ جاؤ اور ہمارے ساتھ اپنا گلاس خالی کرو۔ میرا شاید میرے لیے تیار ہو رہا ہے۔"

میرے نرم اور مصالحانہ رویے پر اس نے مجھے یوں گھور کر دیکھا جیسے میرے سر پر سینگ نکل آئے ہوں، پھر سہمی انداز میں دوبارہ اپنی کرسی پر بیٹھتا چلا گیا۔

میرے لب و لہجے کی وہ تبدیلی اس بنا پر نہیں تھی کہ اچانک میرے دل میں ان نام نہاد ٹھگوں کے لیے محبت کے چشمے ابل پڑے تھے بلکہ اس کا محرک یہ اندیشہ تھا کہ وہ روٹھ کر واقعی اٹھ چل پڑا تو لوبیچ میں بے ہوش پڑے ہوئے محافظ کو دیکھ کر ایک ہنگامہ کھڑا کر دے گا جب کہ ابھی تک وہ دونوں اس مظلوم کو بھولے ہوئے تھے۔

ویرا نے اسکاچ کا گلاس میری طرف بڑھایا تو وہ میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے مسکرا رہی تھی۔ میرے نزدیک اس کی مسکراہٹ کا کوئی سبب نہیں تھا بجز اس کے کہ وہ مرد میں تھی ہو رہی ہو اور میری حوصلہ افزائی کر رہی تھی۔ جواباً میں بھی مسکرانے لگا اور گلاس فضا میں لہرا کر ایک بڑا سا گھونٹ معدے میں اتار لیا۔

"چوکیدار کہاں ہے ڈینی؟" ویرا کے معنی خیز سوال نے اچانک ہی مجھے سرور کی جنت سے نکال کر زمین پر لا پھینکا۔ البرٹ کے ساتھ میرے رویے میں تبدیلی رونما ہوتے ہی وہ معاملے کی تہہ تک پہنچ گئی تھی اور شاید اسی لیے مسکرا رہی تھی کہ

میں نے البرٹ کو تو احمق بنا لیا تھا لیکن اسے دھوکا دینے میں کامیاب نہیں ہو سکا تھا۔

"اچانک اس کے گردے میں درد شروع ہو گیا تھا۔ وہیں برآمدے کی سیڑھیوں پر بیٹھا ہو گا۔" میں نے مخلصانہ لہجے میں کہا۔ "ضرورت ہو تو بلا لاؤں اس کو؟"

"کیوں نہیں آواز دے کر بلا لوں اسے؟" ویرا نے اپنے لبوں کو آتش صفت سیال سے تر کرتے ہوئے اردو میں کہا۔ یہ غنیمت تھا کہ اس بار سے میں ویرا نے گفتگو کی ابتدا فرانسیسی سے کی تھی ورنہ البرٹ بیٹھے سے اکھڑ گیا تھا۔

"گردے میں درد کی شدت ہو تو عارضی طور پر ہاتھ پیر مفلوج ہو کر رہ جاتے ہیں۔ میں دیکھے لیتا ہوں اسے۔" میں کرسی سے اٹھ ہی گیا کہ کہیں صورت حال اچانک قابو سے باہر نہ ہو جائے۔

"یہ خیال رکھنا کہ اب تمہارے کھاتے میں مزید غلطی کی گنجائش نہیں رہی ہے۔ اگر تم نے اس چوکیدار کو ختم کر دیا ہے تو پھر تمہیں معافی نہیں مل سکے گی۔" اس نے ناصحانہ لہجے میں کہا۔

میں جاتے جاتے رک گیا۔ اس نے مجھ پر اپنا اثر ڈالنے کی کوشش کی تھی اور مجھے اپنی مدافعت میں اس کی غلط فہمی پر ہاتھ رسید کرنا پڑ گیا۔ میرا اندازہ ہے کہ وہ صرف بے ہوش ہوا ہو گا۔"

"اور اسلحہ کہاں ہے اس کا؟" ویرا کے چہرے پر تشویش آمیز تناؤ آ گیا۔

"وہیں پام کے گملوں کی اوٹ میں موجود ہے۔ ابھی لے آتا ہوں۔" میں نے مخلصانہ لہجے میں کہا۔

"پہلے کیوں نہیں بتایا کہ اسے بے ہوش کر آئے ہو؟" اس نے تلخ لہجے میں سوال کیا۔

"کسی نے پوچھا ہی نہیں تھا۔ میرا خیال تھا کہ ہوش میں آنے کے بعد وہ خود شرم کے مارے کسی سے اس واقعے کا ذکر نہیں کرے گا۔" یہ کہتے ہوئے میں تیز تیز قدموں کے ساتھ اس طرف چل دیا جہاں چوکیدار کو بے ہوشی کی حالت میں چھوڑا تھا۔

"سن لیا تم نے؟" جاتے ہوئے میرے کانوں میں ویرا کی آواز آئی۔ اس بار وہ انگریزی میں البرٹ سے مخاطب ہوئی تھی اور اس کا لہجہ حد درجہ زہریلا تھا۔ "تمہارا ڈینی ضرورت سے زیادہ ہوشیار ثابت ہوا۔ اس نے تو تمہاری کوشش کی تھی اور اب لوبیچ میں بے ہوش پڑا ہوا ہے؟"

"بس... بوڑھا عاشق۔" البرٹ غصے کی زیادتی سے ہکلانے لگا۔ "اب یہ مردود نیزی یہ جسارت کر دیا کے سامنے ایسی ہرزہ سرائی کر رہا ہے۔ تجھے اس کے منصب کا بھی خیال نہیں ہے۔"

ویرا اس نوک جھونک پہ زیر لب مسکرا رہی تھی۔ میرے لیے اس کا رد عمل شدید حیرت کا باعث تھا۔ وہ مردوں کے حوالے سے اس کی ذات زیر بحث تھی اور اس کے چہرے پہ ذرا بھی خفت نہیں تھی جیسے اس میں کوئی معیوب بات نہ ہو اور اس لمحے میں نے یہ رائے قائم کی کہ اس اعتبار سے وہ کسی ذہنی کج روی میں مبتلا تھی اور اس قسم کی بے لگام گفتگو سے شرمسار ہونے کے بجائے محظوظ ہو رہی تھی۔ شاید اس کے لیے یہ احساس فخر کا باعث تھا کہ وہ بیک وقت کئی ذہنوں پہ حکمرانی کر سکتی ہے۔

"حسینوں کا منصب ایک ہی ہوتا ہے باس۔" میں نے اپنے بائیں پہلو پہ دل کے مقام پہ ہاتھ رکھ کر سر کو قدرے خم دیتے ہوئے کہا۔ "اگر ویرا کو میری بات ناگوار گزرتی تو وہ خود بول سکتی تھی۔ تم کیا جانو کہ حسن کسی کی ملکیت نہیں ہوتا۔ اس سے ہر وہ نگاہ سیراب ہوتی ہے جس میں ذرا بھی ذوق جمال باقی ہو۔ اگر اس جرم میں تم ایڈی کو گولی مارتے تو شاید میں بھی اسی الزام میں تمہارا نشانہ بن جاتا کیونکہ جے لی کے خطرناک مشاغل سے قطع نظر میں بھی اس کے حسن کا اسیر ہوں۔"

"اب اگر تم دونوں ایک دوسرے سے الجھے تو میں بہت بری طرح پیش آؤں گی۔" ویرا نے باری باری مجھے اور البرٹ کو گھورتے ہوئے قدرے تحکمانہ لہجے میں کہا۔ "میں اپنی مرضی کی مالک اور خود مختار ہوں۔ میں کیا کرتی ہوں اور کسے پسند کرتی ہوں، یہ اپنی ذمے داریوں سے ہٹ کر میرا ذاتی فعل ہے جس میں تم دونوں کی مداخلت برداشت نہیں کر سکتی۔ میری نگاہ میں ہر ورکر کا ایک مخصوص مقام ہے اور اس بارے میں آخری فیصلہ میرا اپنا ہوتا ہے۔"

"جے لی!" البرٹ دردناک آواز میں کراہا۔ "ہم دونوں کو ... بہ کلارین سے ہٹا کر تم میرے ساتھ زیادتی کر رہی ہو۔ یہ تم جے لی نے اس یونٹ کا سربراہ ہونے کے باوجود تمہیں یہاں من مانی کرنے کی کھلی اجازت دی ہوئی ہے۔"

"تمہاری مہربانی۔" یکلخت اس کا موڈ تبدیل ہو گیا اور لہجے میں خشکی عود کر آئی۔ "میں جو کچھ کر رہی ہوں، اپنی ذمے داری سمجھ کر رہی ہوں۔ چاہو تو کسی بھی ذریعے سے اس کی توثیق کرا سکتی ہوں بلکہ غور کرو تو تمہیں اندازہ ہو گا کہ مجھے ایسی غیر معمولی مراعات سے کہ تم نے تنظیم کے مسلمہ ضابطوں سے انحراف کیا ہے۔ میری جگہ کوئی بھی خوبرو اور جوان سال عورت تمہاری اس کمزوری سے فائدہ اٹھا کر یونٹ کو تہس نہس کر سکتی ہے۔ لہٰذا ایسے بیہودہ حوالے نہ دو۔ اس وقت ہم یہاں اپنے ذاتی مسائل میں سر کھپانے کے لیے نہیں جمع ہوئے ہیں۔ ابھی کچھ اہم کام کرنے ہیں۔"

ویرا کی زبان کے ساتھ ہی حیرت سے البرٹ کا منہ کھلا کا کھلا ہی رہ گیا، ساتھ ہی اس کے چہرے پر خوف کی علامات بھی ظاہر ہونے لگیں۔ وہ خاموش ہوئی تو البرٹ کے ہونٹوں سے نحیف سی آواز برآمد ہوئی تھی: "شاید تم درست کہہ رہی ہو۔ میری عقل پہ پردہ ہی پڑ گیا تھا۔ میں معذرت خواہ ہوں جے لی! مجھے محتاط رہنا چاہیے تھا۔ بہرحال تمہاری جگہ وہ نامعلوم لڑکی بھی اس عمارت میں داخل ہوئی۔"

"کون لڑکی؟" میں نے اضطراری طور پہ سوال کر دیا۔

"تمہیں بھی اس سے ہوشیار رہنا ہو گا۔" البرٹ نے جیب سے ایک تصویر نکال کر میری گود میں ڈال دی اور میرا دل دھک سے رہ گیا کیونکہ وہ غزالہ کی ہی تصویر تھی جو اس سے پہلے بھی میں تنظیم کے اہلکاروں کی تحویل میں دیکھ چکا تھا۔ دونوں بلا کے عیار اور مکار تھے۔ میں شروع ہی سے اپنی دانست میں ان دونوں کے باہمی مراسم کا مضحکہ اڑا رہا تھا لیکن وہ سوچے سمجھے انداز میں گفتگو کے رخ کو اپنے مطلوبہ موضوع کی طرف دھکیل رہے تھے اور حسب ضرورت ایک دوسرے کو بڑھاوا دے رہے تھے تاکہ گفتگو خود بخود ایک ایسے موڑ پہ آ گئی جہاں البرٹ غزالہ کی تصویر نکال بیٹھا تھا۔

ویرا شاید مجھ سے براہ راست میری منگیتر کا ذکر کرنا... اندازہ لگا چکی تھی کہ میں اس معاملے میں بآسانی اس کے دام میں نہ آ سکوں گا لہٰذا اس نے بالکل ہی مختلف انداز میں غزالہ کی تصویر تنظیم کے ایک بدترین دشمن کی صورت میں مجھے دکھلوائی تھی۔

ان دونوں کی ملی بھگت کا تجزیہ کرتے ہوئے میں نے بلاتوقف تجسس آمیز انداز میں اپنی گود میں پڑی ہوئی تصویر اٹھائی اور اسے بغور دیکھتے ہوئے بولا۔ "تعجب ہے، یہ آجکل تنظیم کی دشمن بنی ہوئی ہے؟"

"دشمن کیسے کی؟" ویرا تضحیک آمیز انداز میں ہنستے ہوئے بولی۔ "بس صورت سے اچھی ہے جو اب تک بھی معصوم سی ہے۔ اس کی آنکھوں کی بناوٹ پہ غور کرو گے تو اندازہ لگا سکو گے کہ یہ فریب کھا سکتی ہے۔ جس دن کسی کو نظر آ گئی اس رات جھپٹ لی گئی اور پھر ان جنم جنم کے پیاسوں کے سپرد کر دی جائے گی۔ سے کسی عورت کا نام تشنگی کو نہیں بجھا سکتا۔"

وہ نہ جانے کیا کچھ کہتی رہی اور میرے ذہن میں...

سا تھ لگا رہتا ہے۔" ویرا نے اس انداز میں کہا جیسے وہ ابھی بھی سلطان شاہ کو پوری اہمیت دینے کو تیار نہ ہو۔

"میرا ایک دوست ہے۔ اپنی روایات سے مجبور ہو کر مشکل وقت میں میرا ساتھ دے رہا ہے۔"

"تنظیم میں تمھاری دوبارہ شمولیت کے بعد وہ تنظیم کے لیے کام کرے گا؟"

"مشکل ہے۔" میں نے مایوسی کا اظہار کرتے ہوئے کہا۔ "وہ بہت مغلوب الغضب آدمی ہے۔ آج تک کبھی کسی کی ملازمت نہیں کی۔ خاندانی رئیس زادہ ہے۔ دوستی نبھانے کی خاطر وہ گردن بھی کٹوا سکتا ہے لیکن کسی کا زیر دست بننا ہرگز پسند نہ کرے گا۔ پھر اپنے قبائلی پس منظر کی بنا پر وہ کسی عورت کی بالادستی مرتے دم بھی قبول نہیں کرے گا۔"

"اور اگر اس کی وجہ سے دشواریاں پیدا ہوئیں۔۔۔؟"

"یہ میری ذمے داری ہوگی۔" میں نے اس کی بات پوری ہونے سے پہلے کہا۔ "اب وہ میرے معاملات سے دور رہے گا۔"

"اور اگر میں چند روز اس کی نگرانی کرانا چاہوں؟" اس نے میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"یہ نہ بھولو کہ میں تنظیم کے لیے اجنبی نہیں ہوں۔ ادارے کے طریقہ کار سے اچھی طرح واقف ہوں۔ اصولی طور پر یہ برداشت نہیں کیا جا سکتا کہ باہر کا کوئی آدمی ہمارے رازوں میں شریک ہو کر زندہ رہ سکے لیکن اس خصوصی معاملے میں تمھیں چشم پوشی سے کام لینا ہوگا۔ میں سمجھ رہا ہوں کہ تم مجھ سے اس کا سراغ حاصل کرنے کے بعد اسے زندہ نہیں چھوڑو گی۔ اس کی موت کے بعد تمھاری بڑی سے بڑی معذرت بھی اس کی زندگی واپس نہ لوٹا سکے گی اور میں ہمیشہ کے لیے احسان فراموشی کے کربناک احساس کا شکار ہو جاؤں گا۔ بہتر یہی ہے کہ تم اسے بھول جاؤ۔ وہ بھی سب کچھ فراموش کر دے گا۔"

"میرا وقت ہو گیا۔" البرٹ نے دست واچ دیکھتے ہوئے کہا اور گلاس خالی کر کے وہاں سے اٹھ گیا۔

"پھر ملاقات فوراً ہی متوقع ہے؟" سنجیدہ ماحول میں بھی میں دھیما ہوا تبصرہ کیے بغیر نہ رہ سکا لیکن البرٹ نے خلاف توقع کوئی جواب نہ دیا اور مجھے گھورتا ہوا عمارت کی طرف چل دیا۔

اس کے چلے جانے کے بعد ویرا نے اپنے لیے سگریٹ سلگائی اور طویل کش لے کر اسے اپنی مخروطی انگلیوں میں لے کر نچانے لگی جیسے کسی اندرونی الجھن میں مبتلا ہو۔ میں بظاہر لاتعلقانہ انداز میں بیٹھا اپنے گلاس سے شغل کرتا رہا۔

"تم لانیڈز کالج کے بارے میں کس نتیجے پر پہنچے ہو؟" طویل

اور طویل سکوت کے بعد ویرا کی زبان سے وہ سوال سن کر میں ششدر رہ گیا۔

"جب سے تم نے اس عمارت کو میرے لیے منتخب کیا ہے، میں نے اس بارے میں سوچنا بھی چھوڑ دیا ہے۔ اب تم اس موضوع کو چھیڑ رہی ہو؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔

"ہاں۔ یہ انسان اپنی زبان بند کر سکتا ہے لیکن سوچ پر پابندی نہیں کر سکتا۔ اس بارے میں تم یقیناً سوچتے رہے ہو گے۔ میں اپنی تمام تر آزادیوں کے باوجود چند مخصوص دنوں پہلے ہی تمھارے حریف بن کر اس عمارت کو دیکھا ہے۔ اس کے مکینوں کے بارے میں تم نے کیا رائے قائم کی ہے؟"

"شاید یہ کوئی نیا امتحان ہے میرا؟" میں نے چبھتے ہوئے لہجے میں کہا۔

"امتحان نہیں بلکہ میرے فطری تجسس کی تسلی کے لیے۔" اس وقت وہ اپنی بالادستی فراموش کر کے بالکل برابری کے انداز میں بات کر رہی تھی۔ "میں اس بارے میں بہت کچھ جاننے کی خواہش کے باوجود اس کے بارے میں کچھ بھی نہ جان سکی۔ شاید تمھیں حیرت ہو کہ اندر جانا تو درکنار میں نے اس عمارت کو باہر سے بھی نہیں دیکھا ہے۔"

"حالانکہ نام کے اعتبار سے لانیڈز کالج سے تمھارا گہرا تعلق ظاہر ہوتا ہے۔"

وہ ایک گہرا سانس لے کر کرسی کی پشت گاہ سے ٹک گئی۔ "شبہ تو مجھے بھی ہوتا ہے لیکن کاش اس کی تصدیق ہو سکتی! میری زندگی میں یہ خواہش ایک خلش بن کر رہ گئی ہے۔"

"لیکن کیوں؟ اس کا کوئی نہ کوئی سبب تو ضرور ہوگا۔"

"آؤ۔" وہ ایک جھٹکے کے ساتھ اٹھ کر کھڑی ہو گئی۔ میں نے بھی کچھ نہ سمجھتے ہوئے اپنی جگہ چھوڑ دی۔

اس نے چلتے ہوئے میز پر سے اسکاچ کی بوتل اٹھا لی تھی لیکن لان پر ہی بیٹھا رہنے دی تھی اور اس کا رخ عمارت کی جانب تھا۔

پورچ میں پہنچ کر دربان جو کسی مجرم کی طرح ایک طرف دیوار سے لگا کھڑا ہوا تھا، شاید موقع پا کر وہاں آگیا تھا۔ اس نے مجھے لان پر اپنے آقاؤں کے ساتھ بیٹھا دیکھ کر دور ہی رہنے میں عافیت سمجھی تھی۔ ویرا کو دیکھتے ہی اس نے لپک کر اس کے ہاتھ سے اسکاچ کی بوتل لینا چاہی لیکن ویرا نے حقارت سے اسے دھتکار دیا۔

"نہیں تو شرم سے مر ہی جانا چاہیے تھا۔" وہ آگے بڑھتے ہوئے تحقیر آمیز لہجے میں بولی۔ "مسلح اور جسامت میں تین گنا

کے باوجود کسی طاعون زدہ بچے کی طرح آواز نکالے بغیر بے ہوش ہو گئے۔ اگر تمھارا یہی حال ہے تو تمھیں تو خود اپنی حفاظت کے لیے دو چار آدمیوں کی ضرورت ہے۔ تم اس عمارت کی حفاظت کیا کر سکو گے۔"

"میں شرمندہ ہوں مسی۔" وہ لجاجت سے جھک کے منمنایا۔

"ہاتھی جیسے وجود پہ شرمندگی کمال لگتی ہے۔" وہ حقارت سے اس کے سراپا پر نگاہ ڈالتے ہوئے غرائی۔ "جاؤ، تمھاری بانسری لان میں پڑی ہے اسے اٹھاؤ اور کسی کونے میں دبک کر بجاتے رہو۔ یہاں کوئی تمھارا پرسانِ حال نہ ہوگا۔"

پھر وہ مجھے ساتھ لے کر عمارت میں چل دی۔ میں انسانی نفسیات پر کسی مہارت کا کبھی دعویٰ دار نہ رہا تھا لیکن اس وقت مجھے اس کی ذات میں شدید ترین اندرونی کشمکش کے آثار نظر آ رہے تھے جس کا بظاہر کوئی جواز نظر نہیں آ رہا تھا۔ آخر وہ کس کشمکش سے دوچار تھی؟ کیا سوچ رہی تھی؟ مجھے لان سے اٹھا کر عمارت میں کیوں لائی تھی؟ کیا کہنا چاہتی تھی؟

یہ تمام سوالات ایسے تھے جن کا کوئی فوری جواب دستیاب نہیں تھا اور مجھے کسی عجلت کا اظہار کیے بغیر اس موقع کا انتظار کرنا تھا جب اندرونی غبار سے گھبرا کر وہ خود کوئی پیش قدمی کرتی۔

وہ عمارت خاصی پیچیدہ اور وسیع تھی۔ کئی راہداریاں اور چھوٹے زینوں سے گزر کر آخر کار وہ ایک دور افتادہ کمرے میں داخل ہو گئی۔ دروازہ کھلتے ہی اندر سے معطر ہوا کا ایک خنک اور خوشگوار جھونکا آیا اور اندر قدم رکھتے ہی میرے وجود میں فرحت و تازگی کی ایک لہر سرایت کر گئی۔

وہ معطر اور آراستہ خواب گاہ اپنی آرائش کے لحاظ سے پرستان کا کوئی شاندار گوشہ معلوم ہو رہی تھی۔ کمرے میں ایک طرف کھڑکیاں تھیں جن پر دبیز پردے کھنچے ہوئے تھے اور یوں باہر سے روشنی کی کوئی کرن اس خلوت کدے میں در انداز نہیں ہو سکتی تھی۔ خوابگاہ میں ایئر کنڈیشنر کی مشینی گونج پھیلی ہوئی تھی جس کی بنا پر کمرے کا درجہ حرارت بہت گرا ہوا تھا۔ کمرے کے دو گوشوں میں دھندلی دھندلی سی روشنیاں جل رہی تھیں جنھوں نے ماحول کو رومان پرور اور خوابناک بنایا ہوا تھا۔ وہ سپاٹ دیواروں پر مغربی فنکاروں کے رسوا و عریاں شہ پارے آویزاں تھے جن کا موضوع مرد اور عورت کے ازلی رشتے سے متعلق اور بے پناہ کشش انگیز تھا۔ نیم حجاب کی سرحدوں سے ماورا ان تصاویر کا تصور بھی شاید ہالینڈ کے شہر ایمسٹرڈیم کی گلی میں آ سکتا تھا۔

اندر پہنچ کر دروازہ بند کر کے وہ پُرتکلف مسہری پہ جا گری۔ اسکارف (ج) بالوں سے اس نے مسہری کے تکیے سے پشت لگا دی اور میں ایک گوشے میں

پڑے ہوئے سیاہ اور منقش آبنوسی صوفے پر ٹک گیا۔

"فی الحال یہ میرا ٹھکانہ ہے۔" کمرے کی رومان پرور فضا میں اس کی تھکی ہوئی آواز ابھری۔ "یہاں آ کر صرف یہ اپنی تہذیب، تنہائی سمیت میرا ساتھ دیتا ہے ورنہ مہینوں ویران اور مقفل پڑا رہتا ہے۔ شاید تم پہلے آدمی ہو جو یہاں تک پہنچے ہو۔"

"آدمی یا مرد؟" میں نے اس کی کیفیت بھانپتے ہوئے معنی خیز لہجے میں سوال کیا۔

"مرد بھی کہہ سکتے ہو۔" وہ سوچتے ہوئے بولی۔ "البرٹ کو تو اس کمرے میں جھانکنے کی حسرت رہی ہے، وہ بھی آج تک اندر نہیں پھٹک سکا ہے لیکن تمھیں نجانے کیوں یہاں لے آئی ہوں۔"

میں نے ایک جاندار طنزیہ سا تبصرہ سوچا لیکن زبان سے کچھ نہ بولا۔ لوہا گرم تھا، وہ خود بخود راہ پر آ رہی تھی۔ اپنی تمام تر بالادستی اور اختیار کے باوجود اسے کسی ہمراز کی تلاش تھی۔ ایسے میں اسے بھڑکانا یا اشتعال دلانا کسی طرح مناسب نہیں تھا۔

"تو کیا تم پر یہاں تنہا آنے کی کوئی پابندی عائد ہے؟" میں نے پوچھا۔

"رازداری!" وہ استہزائیہ لہجے میں بولی۔ "کون ہے جو اس پُرتکلف خلوت کدے کی کہانیاں باہر جا کر دہرائے گا؟ تمھیں اس خیال سے لے آئی ہوں کہ تم سرکشی کی تھوڑی سی سزا سہہ چکے ہو لہٰذا باہمی مفاد میں اپنی زبان بند رکھو گے۔"

"اور البرٹ؟" میں نے سوال کیا۔ "اسے تو شاید مجھ سے کوئی پیدائشی بغض ہے۔ وہ تو اشتہار چھپوا دے گا اس ملاقات کا۔"

"اس کے فرشتوں کو بھی علم نہ ہو سکے گا کہ ہم کہاں ہیں۔" وہ انگڑائی لیتے ہوئے بولی اور میں لپک کر ایک قالین کو گھورنے لگا۔ "آٹھ بجے سے گیارہ بجے تک اسے ہر حالت میں ریڈیو روم میں موجود رہنا ہوتا ہے۔" وہ کہہ رہی تھی۔ "اہم پیغامات کی وصولیابی اور ترسیل کے لیے یہی وقت مقرر ہے۔ اس دوران میں وہ وہاں سے ہل بھی نہ سکے گا۔"

"اور اس دوران میں یہاں میرا مصرف کیا ہوگا؟"

"سوچتی ہوں کہ تم سے دوستی کر لوں۔" وہ میری طرف دیکھتے ہوئے بولی۔ "لیکن بات وہی ہے کہ تم لوگ ناقابلِ فہم ہوتے ہو، کچھ پتا نہیں کہ کب تمھاری رگ پھڑک اٹھے اور تم میرے سر کو ہی پیتل بنا ڈالو۔"

"ضرورت تو نہیں تھی کہ تم مجھے اس خلوت گاہ میں لاتیں، ہم کسی ہوٹل میں بھی باآسانی پوری رات بسر کر سکتے تھے، فرق صرف اتنا ہوتا کہ اس طرح آپ سرکار کو ساڑھے سات فیصد ٹیکس اور ڈیوٹی ادا کرنا پڑتی۔" میں نے شوخ لہجے میں کہا۔

"تم سب ایک جیسے ہوتے ہو۔" وہ ملامت آمیز لہجے میں بولی: "کسی عورت کی زبان سے دوستی کی پیشکش سنتے ہی بس ایک مفہوم اخذ کرتے ہو۔ یہ نہیں سوچتے کہ اس پیشکش کے پیچھے کون سا کرب کارفرما ہے۔"

"پیچھے نہیں، میں تو صرف آگے کا سوچنے کا عادی ہوں۔" میں نے صوفے سے اٹھتے ہوئے کہا اور اس کے چہرے کا رنگ بدلتے دیکھ کر جلدی سے وضاحت کرتے ہوئے کہا: "جو گزر گیا اس پر دماغ کھپانا بے سود ہے۔ ہمیں مستقبل پر نگاہ رکھنا چاہیے۔"

"مستقبل!" وہ زیر لب مسکرائی۔ "تمھاری بس یہی ایک ادا مجھے بھائی ہے کہ ہر قسم کے حالات میں حاضر دماغی سے کام لیتے ہو۔ ایسے لوگ ہزاروں میں ایک آدھ ہی ہوتے ہیں۔"

"تعریف کا شکریہ۔" میں نے بستر پر اس کے قریب بیٹھتے ہوئے کہا: "اب یہاں آمد کا مدعا بھی بیان کر چلو، ورنہ میں ہوٹل کے معروف مفہوم پر عمل پیرا ہو گیا تو میرا فرض گندہ ہو کر رہ جائے گا۔"

"میرے بارے میں تم کیا سمجھتے ہو؟" چند ثانیوں کے توقف کے بعد اس نے گمبھیر لہجے میں سوال کیا۔

"خوب صورت اور فیاض لڑکی ہو۔" میں نے اس کے لہجے کو دانستہ نظر انداز کرتے ہوئے بے پروایانہ انداز میں کہا: "شاید میری بھی کوئی ادا بھا گئی ہے جو مجھ پر بھی مائل بہ کرم ہو، ورنہ کھال کھنچوا کر اس میں بھس بھی بھروا سکتی تھیں۔"

"خرافات نہیں۔" وہ غرائی۔ "تم کیا سمجھتے ہو کہ میں اس لائن میں کیسے آئی ہوں؟"

"بے راہ روی اور شاید مغربی معاشرے کی حد سے بڑھی ہوئی آزادیاں۔"

"آزادیاں نہیں، مجبوریاں کہو۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولی: "ایک بار تم نے کہا تھا کہ ویرا لائیڈ، جی جی لائیڈ اور لائیڈز کالج میں تمھیں کوئی گہرا تعلق نظر آتا ہے، اس کا سبب کیا تھا؟"

"سامنے کی بات ہے۔ لائیڈ تینوں جگہ مشترک ہے۔ اسی بنا پر کسی چھوٹی موٹی خاندانی مافیا کا تصور ذہن میں ابھرتا ہے۔"

"تم پہلے آدمی ہو جو اس نتیجے پر پہنچے ہو، ورنہ کوئی بھی ان تینوں ناموں کو آج تک یکجا نہیں دیکھ سکا کیونکہ لائیڈز کالج کے نواح میں بھی میرا داخلہ ممنوع ہے اور جن لوگوں سے ملتی جلتی ہوں وہ لائیڈز کالج کے وجود اور اسرار سے لاعلم ہیں۔"

"تم کہنا کیا چاہ رہی ہو؟" میں نے اس کی تمہید سے الجھتے ہوئے سوال کیا۔

"اگر میں تم سے کہوں کہ میں ایک خطاب یافتہ گھرانے کی بیٹی ہوں تو تم یقین کر لو گے؟"

"بسر و چشم۔ یقین نہ کرنے کی کوئی وجہ بھی نہیں ہے بلکہ پچھلے گھرانے کے چشم و چراغ ہی اعلا درجے کے جرائم میں ملوث پائے جاتے ہیں۔ پھر اب تو یہ لبرل معاشرے یہاں بھی عیب زیادہ نہیں سمجھے گئے۔" وہ بے چینی کے ساتھ پہلو بدلتے ہوئے بولی: "میری ماں ایک لارڈ کی اکلوتی بیٹی تھی جسے اپنی خدمات پر دو خطابات بھی ملے ہوئے تھے۔ ایک پارٹی کے دوران میری ماں کی ملاقات جی جی لائیڈ سے ہوئی جو اپنے رکھ رکھاؤ سے بے حد عالی نسب معلوم ہوتا تھا۔ وہ دونوں رات گئے تک ساتھ رہے۔ پھر تقریب کے اختتام پر جی جی لائیڈ اسے اپنے ہمراہ لے گیا۔ دونوں میں بعد میں کئی ملاقاتیں ہوئیں اور جی جی لائیڈ نے میری ماں کو اپنی ذات کے سحر میں گرفتار کر لیا۔ پھر جب یہ انکشاف ہوا کہ میری ماں، ماں بننے والی ہے تو جی جی لائیڈ یکلخت روپوش ہو گیا۔ میری ماں اس سے ملنے جہاں جاتی رہی تھی، وہاں رجوع کیا تو ملازمین یکسر منحرف ہو گئے۔ انھوں نے اس نام اور حلیے کے کسی بھی شخص کے وجود سے انکار کر دیا اور احساس جرم سے مغلوب ہو کر میری ماں نے ایک رات اپنا گھر چھوڑ دیا۔"

"لیکن کیوں؟" میں نے دخل اندازی کرتے ہوئے سوال کیا۔ "تمھارے معاشرے میں تو سنگل پیرنٹ فیملی کا واضح اور قانونی تصور موجود ہے۔ پھر اسے گھر چھوڑنے کی کیا ضرورت تھی؟"

"یہ تحفظات نچلے درجے کے لوگوں کے لیے ہیں۔" وہ بولی: "اعلا حلقوں میں حسب نسب آج بھی اسی قدر اہم ہے جتنا سترھویں صدی میں ہوتا تھا۔ جی جی لائیڈ جس طرح غائب ہوا اس کی بنا پر میری ماں کو پورا یقین تھا کہ وہ کوئی بڑا آدمی تھا لہٰذا میری پیدائش پر اس نے میرا نام بھی اسی کے نام پر رکھا۔ وہ تمام جہاں کے مصائب جھیل کر گمنامی کی زندگی گزار کر بھی مجھے پروان چڑھاتی رہی اور تیرہ برس کی عمر میں مجھے تنہا چھوڑ کر مر گئی۔ اس نے اپنے ماضی کی ہر بات سے مجھے آگاہ کر دیا تھا لہٰذا میں اس دن سے اپنے باپ کی تلاش میں ہوں۔ ایک بار اٹلی میں چند بڑے منشیات فروشوں کے تصادم کے سلسلے میں جی جی لائیڈ کا پُراسرار نام اخبارات کی سرخیوں کی زینت بنا تو میری ساری توجہ اسی طرف مرکوز ہو گئی۔ میں جی جی لائیڈ تک تو رسائی حاصل نہ کر سکی لیکن اس کے گروہ میں ضرور شامل ہو گئی۔ اس دوران میں مسلسل اپنا نام استعمال کرتی رہی تاکہ میرا نام کبھی اس تک پہنچے تو اسے اپنا بھولا ہوا ماضی یاد آ سکے۔ پھر شاید اسے میرے وجود کا علم ہو گیا لیکن مجھ پر اس کا اظہار نہیں کیا گیا۔ ہاں تنظیم کے تمام تر اصولوں کے باوجود مختلف ذرائع سے مجھ پر دباؤ ڈالا جانے لگا کہ میں تنظیم چھوڑ کر گوشہ نشینی اختیار کر لوں تو ساری عمر...

ضروریات پوری کی جاتی رہیں گی۔ تنظیم میں کارکنوں کے پیسے دو ہی
تیار رہیں کار آمد رہیں تو کام کرتے رہتے ہیں۔ ناکارہ ہو جائیں یا
نظروں کی نظروں میں آ جائیں تو مار دیے جاتے ہیں۔ اس اعتبار سے
کے لیے وہ پیش کش بہت عجیب تھی اور مجھے سخا سے
تو دیا ہے مجھے امید تھی کہ گروہ میں رہ کر شاید کبھی میں اپنے باپ
تک رسائی حاصل کر سکوں لیکن میرا یہ خواب آج تک تشنہ
تعبیر ہو سکا البتہ میرے منصب میں تیزی کے ساتھ اضافہ
ہونے لگا اور آج میرا شمار تنظیم کے چند بڑوں میں ہوتا ہے جو
اپنے معاملات اپنی صوابدید کے مطابق طے کر سکتے ہیں۔"

"بڑی عجیب اور ناقابل یقین سی کہانی ہے تمھاری۔" میں
نے ایک گہرا سانس لیتے ہوئے کہا۔ "لیکن یہ سب مجھے بتا کر
تم کیا مقصد حاصل کرنا چاہتی ہو؟"

"مجھے تنظیم کے اندر ایک ساتھی کی ضرورت ہے۔" وہ
امید بھری نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے بولی۔ "کوئی ایسا ساتھی
جو میری مدد کر سکے۔"

"تمھیں کس سلسلے میں مدد درکار ہے؟"

"پوری کہانی سن کر بھی یہ سوال کر رہے ہو؟" وہ طنزیہ لہجے
میں بولی۔ "اپنے باپ تک رسائی کے علاوہ میرا اور کیا مقصد
ہو سکتا ہے؟"

"جب وہ تمھیں اپنانے کے لیے تیار نہیں ہے تو تم کیوں
اس سراب کے پیچھے بھاگ رہی ہو؟" میں نے سوال کیا۔ "امید
جب تک باقی رہے بہت سے دل خوش کن تصورات برقرار
رہتے ہیں لیکن جب امید حقیقت کی سنگی اور بے رحم دیوار سے
ٹکرا کر بکھر جاتی ہے تو بسا اوقات زندگی عذاب بن جاتی ہے۔ ہو
سکتا ہے کہ وہ تمھاری کہانی ماننے سے انکار ہی کر دے۔"

"پھر یہ میرا انتخاب ہوگا کہ میں کیا کرتی ہوں۔" وہ پُرعزم
لہجے میں بولی۔

"کیا تمھاری یہ سوچ بغاوت کے مترادف نہیں ہے؟" میں
نے چبھتے ہوئے لہجے میں پوچھا۔ "تمھیں جس کام سے روکا گیا ہے
اسی راستے پر چلنے کے لیے پر تول رہی ہو۔"

"سوالات نہیں۔" وہ ہاتھ اٹھا کر سخت لہجے میں بولی۔ "میں
بس یہ جاننا چاہتی ہوں کہ تم میرا ساتھ دینے کے لیے تیار ہو یا نہیں؟"

"یعنی تم مجھے بھی قربانی کا بکرا بنانا چاہتی ہو!"

"میں ان کی نظروں میں ہوں۔ ابھی لائیڈ بھی برداشت نہیں
کرے گا کہ میں اس کی ہدایات سے انحراف کر کے خود لائیڈ کا کھوج
معلوم کرتی پھروں لیکن تم پچھلے معاملات صاف ہو جانے
کے بعد کوئی راہ نکال سکو گے۔"

"پچھلے معاملات۔" میں نے دھیمے سے کہا۔ "تم نے تو اپنے
مفاد کے لیے میرے گناہوں کو بخش دیا ہے لیکن لائیڈ زکا کے لوگ
میری لائی ہوئی بربادی کو کبھی فراموش نہیں کر سکیں گے۔ میری معافی
ان کے ذہنوں میں ہمیشہ چبھتی رہے گی۔"

"یہ دیکھنا میرا کام ہوگا۔" اس نے بڑے اعتماد سے لہجے میں یقین دلایا۔

"لیکن سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ میں تمھارے ساتھ تعاون
کیوں کروں گا؟"

"بس اخلاقاً۔" وہ گہری مسکراہٹ کے ساتھ بولی۔ "میں نے
سنا ہے کہ مشرق میں اخلاق کے بہت اعلا معیار رائج ہیں۔"

"ضرور رائج ہیں لیکن میں نے جس روز منشیات فروشی میں
ملوث ہونے کا فیصلہ کیا تھا، اخلاق کو اسی دن خیرباد کہہ دیا تھا۔
اب تو سارے فیصلے مفادات کے تابع ہوتے ہیں۔"

"وہ چار لاکھ کا معاوضہ چاہتے ہو؟"

"مل جائیں تو انکار نہیں کروں گا لیکن محض پیسے کے لیے
میں اتنا بڑا جوا نہیں کھیل سکتا۔ تم نے جب یہ بات مجھ سے چھیڑی
تھی تو تمھارے ذہن میں ضرور کچھ اسباب بھی ہوں گے جس کی
بنا پر تمھیں میرے تعاون کی امید تھی۔ بس میں اسی کے بارے
میں تمھاری زبان سے تفصیلات سننا چاہتا ہوں۔"

"یہی کیا کم ہے کہ میں نے تمھیں اس لوٹ کے چنگل سے نجات
دلائی ہے۔۔۔!"

میں نے اس کی بات درمیان سے اڑا دی۔ "وہ تمھارا سوچا
سمجھا منصوبہ نہیں تھا۔ جب تم نے لوٹ کو جہنم واصل کیا تو
میرا اور تمھارا سامنا تک نہیں ہوا تھا۔ اپنے اس ہنگامی فیصلے
کو تم احسان کے طور پر میرے سر نہیں تھوپ سکتیں۔"

"یہ خیال دراصل کل کی پیداوار ہے۔" اس نے مسکراتے ہوئے
کہا۔ "میں نے لیڈی کو سوچے سمجھے منصوبے کے تحت راستے سے
ہٹایا تھا اور اسی سے یہ کام نکلنے کا ارادہ تھا لیکن وہ کل مارا گیا۔
اب سوچتی ہوں تو کل کا واقعہ مقدر ساز نظر آتا ہے۔ لیڈی وحشی
کی طرح طاقتور اور جنگجو ضرور تھا لیکن عقل سے اسی قدر عاری بھی
تھا۔ اسی لیے میں نے تم کو انتخاب میں لینے کا فیصلہ کر لیا تھا۔"

"یعنی جو مہربانیاں لیڈی پر تھیں اب ان کا حقدار میں قرار
پاؤں گا لیکن یہ بتا دوں کہ میں البرٹ کی رقابت نظر انداز نہ کر
سکوں گا اگر اس نے کبھی میری موجودگی میں دریشہ خطمی ہونے کی
کوشش کی تو میں اس کا جبڑا بکھیر دوں گا۔"

"تم اسے غلط سمجھے ہو۔" وہ بے چارا نوسنک بے ضرر سا
عاشق ہے۔ بس پاس بیٹھ کر تھوڑی دیر بے تکلفانہ انداز میں باتیں
کرتا ہے اور چار دن تک اسی تصور میں مست رہتا ہے۔"

"تمہاری قربت واقعی اسی قدر خمار آور ہے۔" میں نے اعتراف کرتے ہوئے کہا۔ "لیکن میں اس دام میں نہیں آسکوں گا۔ تعاون کی بس ایک ہی صورت ہو سکتی ہے کہ مجھے بھی کچھ آزادیاں فراہم کی جائیں۔"

"ڈسپلن کو برقرار رکھتے ہوئے جو کچھ ممکن ہوگا وہ کر گزروں گی۔" وہ بولی پھر سنبھال کر دیوار گیر کیبنٹ کی طرف بڑھتے ہوئے بولی۔ "شاید ہم آج کسی نتیجے پر نہ پہنچ سکیں، تم کل آؤ گے تو ہم زیادہ کھلے دل سے بات کر سکیں گے۔"

"کیا آج اور کل میں کوئی فرق پڑ جائے گا؟" میں نے مضحکہ اڑانے کی حد تک بے پروائی اختیار کرتے ہوئے سوال کیا۔

"یقیناً!" اس کی آواز پُر اعتماد تھی پھر جھٹ کی آواز کے ساتھ وہ بولی۔ "میں نے کینڈل لائٹ جلادی ہے تم مین سوئچ بورڈ سے روشنیاں گل کردو۔"

میری انگلیوں نے مشینی انداز میں جنبش کی اور کمرا تاریک ہوگیا۔ اب صرف دیوار گیر کیبنٹ میں ایک ایسی کینڈل لائٹ روشن تھی جو اس الماری میں سجی ہوئی بوتلوں اور گلاسوں کی پرچھائیاں نمایاں کر رہی تھی لیکن اس سے آگے مجبور و بے بس تھی۔ ویرا وینڈ اسی کیبنٹ کے سامنے کھڑی وہ گلاسوں کی تیاری میں مصروف تھی اور اس کے تیور خاصے ہوش ربا نظر آرہے تھے۔

❋ ❋

وہ اچانک ہی ہانپتا ہوا کار کے سامنے آگیا۔ اگر میں پوری قوت سے بریک پیڈل پہ پاؤں نہ رکھ دیتا تو اس کا کار کے پہیوں تلے کچل کر آنجہانی ہو جانا یقینی تھا۔

وہ ڈیفنس ہاؤسنگ اتھارٹی کا ایسا صاف ستھرا علاقہ تھا کہ اس پہ بلا مبالغہ کسی اہم فوجی چھاؤنی کا گمان ہوتا تھا۔ اب یہ اور بات تھی کہ بیشتر فوجی افسران اپنی اراضی شہری خریداروں کو سونپ کر کہیں اور جا بسے تھے۔ اس انقلابی تبدیلی میں علاقے نے کچھ عجیب ہی رنگ روپ نکالا تھا۔ مکانوں کے احاطوں میں شہری عادات واطوار پوری شدت کے ساتھ کار فرما تھیں لیکن باہر سڑک پہ کسی چھاؤنی کی سی مانوس ویرانی ڈیرا ڈالے ہوئے نظر آتی تھی۔

"یہ کیا حرکت تھی؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے غصیلے لہجے میں کہا۔ "اگر ذرا بھی بے احتیاطی سرزد ہوتی تو اس وقت تم پہیوں کے نیچے آ چکے ہوتے اور میں افسوس کے سوا کچھ نہ کر پاتا۔"

"ایک موڑ پہ میں دیر سے پہنچا اور تمہاری گاڑی نکل گئی۔" وہ دروازہ کھول کر اندر گھستے ہوئے چڑھتے ہوئے سانسوں کے درمیان بولا۔ "پھر میں مکانوں کے درمیان سے شارٹ کٹ اختیار کرکے یہاں تک آیا تھا۔ اگر اس بار بھی ناکام ہو جاتا تو نہ جانے ٹیکسی کی تلاش میں کتنی دیر تک پیدل ہی چلنا پڑتا۔"

میں نے انجن گیئر میں ڈال کر گاڑی آگے بڑھادی۔

"واپسی میں بہت دیر ہوگئی تمہیں!" کچھ دیر تک سانسوں پہ قابو پانے کے بعد وہ بولا۔ "میں تو سمجھ رہا تھا کہ شاید ہی تمہاری واپسی ہو سکے۔ صبح کا اجالا پھیلنے کے بعد کے امکانات پہ غور کر رہا تھا۔"

"اچھا ہی ہوا کہ صبح کے انتظار میں نہ بیٹھے۔ بعض حوالوں سے مذاکرات ذرا طول اختیار کر گئے۔"

"مذاکرات یا ملاقات؟" وہ معنی خیز لہجے میں بولا۔

"جو دل چاہے کہہ لو۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ "لیکن غزالہ کے سامنے ذرا محتاط ہی رہنا، ان معاملات میں وہ بہت حساس ہے۔"

"بہت خوش نظر آرہے ہو، معلوم ہوتا ہے کہ آج پرانے تعلقات کی دل کھول کر تجدید ہوئی ہے۔"

"ہاں، آج پچھلا سارا حساب برابر ہو گیا اور فی الحال مجھے غزالہ کی تلاش کا کام سونپا گیا ہے۔"

"غزالہ کی تلاش؟" سلطان شاہ حیرت سے بولا۔

"ہاں، براہ راست ناکام ہونے کے بعد اس نے بالواسطہ وار کیا ہے لیکن میں نے یہ ظاہر نہیں ہونے دیا کہ غزالہ اور اس کی مطلوبہ لڑکی ایک ہی شخصیت کے دو نام ہیں۔"

"یعنی یہ معاملہ ابھی تک زندہ ہے۔"

"وہ تمہیں بھی گھیرنا چاہ رہی تھی۔" یہ کہتے ہوئے میں نے اختصار کے ساتھ اسے پوری گفتگو سے آگاہ کردیا۔

"اس کا مطلب ہوا کہ اب مجھے بھی محتاط رہنا ہوگا۔"

"محتاط نہیں بلکہ تم کچھ دنوں کے لیے روپوش ہو جاؤ۔ اس دوران داڑھی مونچھیں بڑھا کر تم اپنے حلیے میں نمایاں تبدیلی لا سکو گے۔ [illegible] بے اس بارے میں لائحہ عمل کل طے ہو جائے گا۔"

اس کے استفسار پہ میں نے ویرا وینڈ کی کہانی سنائی۔ وہ حیرت سے منہ کھولے میرے انکشافات سنتا رہا اور جب خاموش ہوا تو وہ بے اختیار بول پڑا۔ "تم جہاں جاتے ہو کوئی نہ کوئی راہ نکال ہی لیتے ہو۔ اگر وہ درست کہہ رہی ہے تو اس کے تعاون سے تمہیں ناقابل تصور آسانیاں مل سکیں گی۔"

وہ تبصرے کرتا رہا اور سفر جاری رہا۔

گھر پہ سناٹا طاری تھا لیکن گاڑی رکتے ہی برآمدے میں غزالہ نظر آئی۔ بے اختیار میری نگاہیں رسٹ واچ پہ چلی گئیں۔

صبح کے ساڑھے تین بجا رہی تھی۔

مِنی تو ویرا کی خواب گاہ میں مے نوشی کے درمیان ہی اپنی آتش شوق سرد کر چکا تھا لیکن سلطان شاہ بھوکا تھا۔ اسے کھانا بھی کرنا تھا جس کے ساتھ گفتگو میں مصروف ہوگئی اور میں نے نطاشا اور ویرا کی ملاقات کی نوعیت کے علاوہ سارے واقعات بلا کم و کاست سنا دیے جس پر اس نے کسی تشویش کا اظہار کیے بغیر مسکرا کر مجھے مبارکباد دی تھی کہ آخر کار مجھے بھی اس کی تلاش کی مہم میں شریک کر دیا گیا تھا۔

جمی لائیڈ کے بارے میں شوگر کوئین کی کہانی پر وہ اعتبار نہیں کر سکی تھی کیونکہ وہ عین موقع پر ویرا کے چہرے کے حقیقی تاثرات نہیں دیکھ سکی تھی۔ اس کی رائے تھی کہ ویرا کی وہ کہانی من گھڑت تھی اور اس طرح وہ اندازہ لگانا چاہ رہی تھی کہ میں تنظیم کے ساتھ کس حد تک مخلص ہونے کا ارادہ رکھتا تھا۔

اس بحث سے نمٹ کر ساڑھے چار بجے ہم اپنے کمروں کی طرف بڑھ لیے۔

سلطان شاہ نے اپنا وقت واقعی بے آرامی میں گزارا تھا اس لیے بری طرح تھکا ہوا تھا۔ وہ تو بستر پر دراز ہوتے ہی گہری نیند سو گیا لیکن میں دیر تک سگریٹ پھونکتا گزشتہ ہوئے واقعات کا تجزیہ کرتا رہا اور آخر کار میری بھی آنکھ لگ گئی۔

صبح گھر میں ایک کہرام سا برپا ہوا تو مجھے بھی مجبوراً بستر چھوڑ دینا پڑا۔ کمرے سے نکلا تو ہر ایک ہراساں اور دم بخود تھا۔ کرنل کے چہرے پر زردی پھیلی ہوئی تھی اور وہ برسوں کا بیمار نظر آرہا تھا۔

"کیا ہوا؟ یہ سب کے چہرے اترے ہوئے کیوں ہیں؟ غزالہ کہاں ہے؟" میں نے ان سب کے چہروں پر نظر دوڑاتے ہوئے وحشت زدہ لہجے میں سوال کیا۔

"ہم لٹ گئے بیٹے!" کرنل روہانسی آواز میں کراہا۔ "غزالہ گھر سے غائب ہے۔ پچھلا گیٹ کھلا ہوا تھا۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس بار دشمنوں کا وار ہم پر چل ہی گیا ہے۔"

میری نگاہوں کے سامنے ایک دم اندھیرا سا چھا گیا۔

"کمرے میں تشدد کی کوئی علامت نہیں ہے۔" جہانگیر کہہ رہا تھا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ اسے بے ہوش کر کے لے جایا گیا ہے۔"

"سارے گھر پر کوئی عذاب ہی آیا ہوا ہے۔" سلمٰی کی آواز خوف سے لرز رہی تھی۔ "جنید اور خونریزی کے بعد اب اغوا کی بھی نوبت آگئی ہے۔ شاید کوئی بھی محفوظ نہ رہ سکے گا۔ نہ جانے وہ اسے کہاں لے گئے ہوں گے اور بےچاری کا کیا حشر کر رہے ہوں گے۔"

میرے لیے وہ بدترین خبر تھی لیکن ان سب کی حالت دیکھتے ہوئے مجھے سنبھالا لینا پڑا۔ اور غزالہ کے ساتھ تو جو ہوا تھا سو ہوا تھا۔ وہ سب بھی اعصاب زدہ ہو کر رہ جاتے۔

"اس کی گمشدگی کا علم کیسے ہوا؟" میں نے پُرسکون رہنے کی کوشش کرتے ہوئے سوال کیا۔

"وہ ہمیشہ دروازہ بند کر کے سونے کی عادی ہے۔" کرنل پھنسی پھنسی آواز میں بمشکل تمام بولا۔ "میں بیدار ہوا تو اس کی خواب گاہ کا دروازہ کھلا ہوا تھا۔ پہلے میں سمجھا کہ وہ شاید خلافِ معمول جلدی بیدار ہو کر کچن وغیرہ میں جا گھسی ہے لیکن جب کہیں نظر نہ آئی تو میں نے خواب گاہ میں نگاہ دوڑائی اور وہاں اس کا بستر خالی تھا۔ چپلیں کمرے میں موجود تھیں۔ یہ ایک انہونی بات تھی۔ وہ تو کبھی ننگے پاؤں گھومنے کی عادی نہیں تھی۔ میری بچی!" کرنل کے منہ سے ایک سسکی نکلی اور وہ رومال میں اپنا منہ ڈھانپ کر خاموش ہو گیا۔

"حالات کچھ خطرناک رخ اختیار کر چکے ہیں۔" میں نے جہانگیر کو ایک طرف لے جا کر زیرِ لب کہا۔ "ان حالات میں تمہارا یہاں ٹھہرنا مخدوش ہو سکتا ہے۔ بہتر یہی ہو گا کہ تم سلمٰی کو ساتھ لے کر اپنے گھر لوٹ جاؤ۔"

"اس برے وقت میں میں تمہیں تنہا نہیں چھوڑ سکتا۔" وہ اٹل لہجے میں بولا۔ "سلمٰی کو میں یہاں سے اس کے رشتے داروں میں بھیجے دیتا ہوں۔ صرف اسی کی وجہ سے ہمیں کوئی دشواری پیش آسکتی ہے۔"

"نہیں تم بھی جاؤ گے۔" میں نے سختی کے ساتھ کہا۔ "پرانی لبساط الٹ چکی ہے اور اب نئے سرے سے آدمیوں کو دیکھا جا رہا ہے۔ تمہاں ان کی نگاہوں میں معتوب بھی نہیں ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اب تک تم سے رابطے کی کوششیں شروع کی جا چکی ہوں۔ تمہیں اپنے ٹھکانے پر موجود رہنا چاہیے تاکہ ان سے رابطہ پیدا کر سکو۔ تمہارے ذریعے ان کے بہت سے عزائم ہمارے علم میں آسکتے ہیں۔ تم یہاں سے نکل کر ہی زیادہ سود مند ثابت ہو سکو گے۔"

میری تقریر اس کے ذہن میں اتر گئی اور وہ فوری طور پر وہاں سے روانگی کے لیے آمادہ ہو گیا۔ اس بارے میں سلمٰی نے خاصی مزاحمت کرنا چاہی تھی لیکن میری اور سلطان شاہ کی مداخلت پر اسے بھی ہتھیار ڈالنے پڑے۔

ان دونوں کی روانگی کے بعد گھر میں سناٹا چھا گیا۔ کرنل ڈرائنگ روم میں بیٹھا مسلسل روئے جا رہا تھا اور سلطان شاہ یوں اداس تھا جیسے اس کی کوئی قیمتی متاع لٹ گئی ہو۔ صبح اس تمام ہنگامے سے لاتعلق کوئین مے کے نشے میں ڈوب کر گہری نیند

سوالیہ ہوگئی تھی۔

"ہمیں بدترین رسک اٹھانا پڑ رہا ہے۔" سلطان شاہ مغموم لہجے میں کہہ رہا تھا۔ "کچھ سمجھ میں نہیں آرہا کہ بھابی کی تلاش میں کن دیواروں سے اپنا سر ٹکرایا جائے۔"

"تمہیں یقین ہے کہ صبح واپسی پر ہمارا تعاقب نہیں کیا گیا تھا؟" کچھ دیر کے سکوت کے بعد میں نے خیال انگیز لہجے میں سوال کیا۔

"اگر پولیس گل کر کے کوئی تعاقب لگا رہا ہو تو اور بات ہے ورنہ بظاہر تو میدان صاف تھا۔"

"تعاقب کون کر سکتا ہے؟" میں خود کلامی کے انداز میں بڑبڑایا۔ "ویرا میرے ساتھ تھی، البرٹ سو رہا تھا اور حمانظرانی ڈیوٹی پر تھا۔ ان سے کون تعاقب کیا کر سکتا تھا۔"

"ویرا سے تو تمہاری مصالحت ہوگئی تھی۔ اس سے رجوع کیوں نہیں کر لیتے؟" سلطان شاہ نے مشورہ دیا۔

"میں خود بھی ان ہی خطوط پر سوچ رہا ہوں۔ اگر غزالہ ویرا ہی کے ہاتھ لگی ہے تو اب بہت جلد پیپر آ جائے گا۔ سب سے بڑھ کر میری غلط بیانی ثابت ہو جائے گی کیونکہ میں ابھی تک غزالہ کے وجود سے مسلسل انکار کر رہا ہوں۔ خود ویرا بھی اتنی آسانی سے اس کا سودا کرنے کا اعتراف نہیں کرے گی۔"

"لائیڈ کاچ والے بھی اس پر ہاتھ ڈال سکتے ہیں۔" سلطان شاہ نے خطرہ ظاہر کیا اور میں یک بیک مضطرب ہو گیا۔ وہ لوگ انسانوں کے روپ میں درندے تھے۔ غزالہ کے ان کے ہاتھ لگنے کے تصور ہی سے میں کانپ اٹھا۔

پھر میں نے اسی عالم میں ہوٹل کا نمبر ڈائل کر ڈالا۔

"ڈینی بول رہا ہوں۔ مجھے ویرا سے بات کرنی ہے۔" دوسری طرف سے رابطہ قائم ہوتے ہی میں نے براہ راست مطلب کی بات کہہ ڈالی۔

"ڈیئر ہم نوٹ کرلو۔ اگر ضرورت محسوس ہوئی تو وہ خود تمہیں رنگ کرے گی۔" ریسیور پر البرٹ کی خشک آواز ابھری تھی۔

"میں پبلک بوتھ سے بول رہا ہوں، میرا کوئی نمبر نہیں ہے۔" میں نے خوشامدانہ لہجے میں کہا۔ "میرے پاس بہت اہم پیغام ہے۔ اگر تاخیر ہوئی تو صورت حال قابو سے باہر بھی ہو سکتی ہے۔"

"جا مرے۔" اس کی آواز بے پروایانہ تھی۔ "ابھی میری چھٹیاں ہیں، تمہارا بھی حل ہو جائیں گی۔"

"تم مجھے نیچ کر رہے ہو البرٹ۔" میں غصے اور بے بسی کے عالم میں بولا۔ "اگر تم نے میری بات نہ مانی تو شاید مجھے خون بھی کرنا پڑے گا۔"

"کل شام کی بات اور تھی۔ آج تم اندر قدم بھی رکھو گے تو..."

"اچھا یہ بتاؤ ویرا کہاں ہے؟" میں نے زچ آکر کہا۔

"میں ٹھہرا بوڑھا آدمی، بھلا مجھے کیا معلوم ہو سکتا ہے۔ تم جوان ہو، اپنے تخیل کا سمند دوڑاؤ تو الہام شروع ہو جائے گا کہ وہ کہاں ہے اور کیا کر رہی ہے۔" اس وقت وہ شاید میری مجبوری بھانپ کر مجھ سے بدلہ لینے پر تل گیا تھا۔

"اس وقت یہ کمینگی تم کو زیب نہیں دیتی۔" میں نے غصیلے لہجے کے عالم میں کہا۔

جواب میں ریسیور میں اس کا کرخت قہقہہ سنائی دیا۔ "اب میری طبیعت خوش ہوئی ہے۔ کمینگی تو بس تم ہی کو زیب دیتی ہے کہ جس کا کھاتے ہو اسی کو آنکھیں دکھاتے ہو۔ لیکن تم نے کمال کیا ہے۔ سنا ہے کہ رات ڈھائی تین بجے تک اسی کے ساتھ تھے اور اب صبح ہوتے ہی پھر اس کی تلاش شروع کر دی ہے۔"

"ہمارا ایک اہم آدمی پولیس لاک اپ میں بدترین تشدد کا نشانہ بنا ہوا ہے۔" مجھے اس کی عقل ٹھکانے لانے کا ایک ہی راستہ اچانک ہی سوجھ گیا۔ "اگر اس کے باعث میں فوری طور پر قدم نہ اٹھا پایا تو کسی بھی وقت وہ زبان کھول بیٹھے گا اور اس تمام کی ذمہ داری تم پر ہوگی۔ بس اب میں فون بند کر رہا ہوں۔"

"ارے، ناراض ہو گئے میری جان۔" بڈھا خلاف توقع اس وقت خاصی خوش دلی کا مظاہرہ کر رہا تھا۔ "میں تو بس تمہاری ہڈیاں سینک رہا تھا۔ ذرا چند منٹ انتظار کرو، ویرا کو بلا کے لاتا ہوں۔"

میں بس ایک گہرا سانس لے کر رہ گیا۔ غنیمت تھا کہ راہ راست پر آگیا تھا ورنہ شام کو ویرا سے طے شدہ ملاقات سے پہلے وہ کچھ بھی سمجھنے کی کوئی امید باقی نہیں رہی تھی۔ میں ریسیور کان سے لگائے امید و بیم کی حالت میں کھڑا تھا کہ اچانک ہی ریسیور میں ویرا کی آواز مجھے سنائی دی۔ "معاملہ کیا ہے؟ فوراً ہی ادھر آجاؤ۔ میں انتظار کر رہی ہوں۔"

اس سے پیشتر کہ میں اس کے جواب میں زبان کھولتا دوسری طرف سے کلک کی ہلکی سی آواز کے ساتھ ریسیور رکھ دیا گیا۔ میں ریسیور کان سے لگائے کئی سیکنڈ تک ہیلو ہیلو کرتا رہا لیکن دوسری طرف مسلسل سناٹا چھایا رہا اور مجھے بھی سلسلہ منقطع کرنا پڑ گیا۔

لمحہ بھر کے لیے مجھے دوبارہ نمبر ڈائل کرنے کا خیال آیا لیکن میں نے اسے فوراً ہی ترک کر دیا۔ [illegible] ہوٹل پہنچنا [illegible] کے لیے البرٹ سے جو سامنا کیا [illegible] لیکن [illegible] طلب تھا جب کہ ویرا نے مجھے بلا [illegible]

موقع نہیں رہا۔ اس کا مطلب تھا کہ وہ کسی وجہ سے مجھ سے فون پر بات کرنا نہیں چاہ رہی تھی۔

میں سن چکا تھا کہ وہ سوا اصلاحی یونٹ جدید ترین نشریاتی، انجینئرنگ اور ریکارڈنگ کے آلات سے لیس تھا۔ شاید وہ ڈر رہا ہو کہ ہیں البرٹ اس کی لاعلمی میں گفتگو ریکارڈ نہ کر لے اسی وجہ سے اس نے اپنا پیغام پورا کرتے ہی سلسلہ منقطع کر دیا۔

"کیا رہا؟" مجھے خیالات میں ڈوبا ہوا دیکھ کر سلطان شاہ نے چند ثانیوں کے بعد سوال کیا۔

"میری بات سنے بغیر اس نے مجھے وہاں پہنچنے کی ہدایت دے کر سلسلہ منقطع کر دیا۔" میں نے کہا۔ "سمجھا نے وہ میری کال سے کیا مطلب اخذ کر بیٹھی ہے۔"

"تمہیں جانا تو ہو گا۔" اس نے تائید طلب لہجے میں کہا۔

"ذرا سی دور ہے بھی سہی۔"

"تم یہیں رک کر ورا کرنل کا خیال رکھنا۔" میں نے دھیمے لہجے میں کہا۔ "میں جلد از جلد واپس لوٹنے کی کوشش کروں گا۔"

میں فوراً ہی لباس تبدیل کر کے یونٹ کی طرف روانہ ہو گیا۔

پچھلی ملاقات کا محافظ اچھی طرح یاد تھا لہٰذا اس نے مجھے پہچانتے ہی پھاٹک کھول دیا۔ گاڑی پختہ روش پر اندر کی جانب بڑھتے ہی مجھے ورا باہر لان پر ہی ٹہلتی ہوئی نظر آئی اور میں نے کار پورچ میں بڑھا لے جانے کے بجائے وہیں روک دی۔

"اب کس کو کون پکڑا گیا ہے؟" میرے قریب پہنچنے پر اس نے دلآویز مسکراہٹ کے ساتھ سوال کیا۔

"فون پر بات کرنے سے گریز کیوں کیا تھا؟" میں نے خود پر قابو رکھتے ہوئے پُرسکون لہجے میں سوال کیا۔ مجھے ... ہے کوئی ناگوار کر کے میں اس کے ہاتھوں میں کھلونا بن کر رہ جاؤں گا۔

"مجھے معلوم تھا کہ تم غیر محتاط گفتگو کرو گے جب کہ یہاں سے ہونے والی ہر کال ٹیپ ہوتی ہے... تم اپنے ساتھ میرے لیے بھی دشواریاں پیدا کر سکتے تھے۔ البرٹ اپنے ماتحتوں میں کسی کے ساتھ کوئی رو رعایت نہیں کرتا۔"

"لیکن وہ خود تو فون پر کال بک کر رہا تھا۔"

"وہ کر سکتا ہے کیونکہ ٹیپ کی ہوئی کالز کو وہ خود ہی مانیٹر کرتا ہے اور اوپر والوں کو براہ راست رپورٹ بھیجتا ہے۔ وہ جو کچھ چاہے رپورٹ سے حذف کر سکتا ہے۔ وہ خود بھی

بتا رہا تھا کہ اس نے تم سے فون پر خاصا بدلہ لے لیا ہے۔ اب یہ بتاؤ کہ تم مجھ سے کس بارے میں بات کرنے کے لیے بے چین تھے؟"

"کیا میں آزادی کے ساتھ بات کر سکتا ہوں؟" میں نے گرد و پیش کا جائزہ لیتے ہوئے سوال کیا۔

"پوری آزادی سے۔" اس نے فراخدلانہ لہجے میں کہا۔ "میں اسی لیے باہر نکل آئی ہوں۔"

"صبح یہاں سے واپسی پر میرا تعاقب کیا گیا تھا؟" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سپاٹ لہجے میں پوچھا۔

"بالکل کیا گیا تھا۔" اس کے جواب نے میرے وجود میں سنسنی سی دوڑا دی۔

"کیا یہ طے شدہ معاملات سے تجاوز نہیں تھا؟" میں نے تلخ لہجے میں سوال کیا۔

"معاملات تو آج شام طے ہوئے تھے۔" اس نے مکارانہ لہجے میں کہا۔ "پھر تجاوز کا سوال کیسے پیدا ہو گیا؟"

"لڑکی کہاں ہے؟" میں نے اپنا غصہ ضبط کرتے ہوئے سوال کیا۔

"کس لڑکی کی بات کر رہے ہو؟" اس نے بے پروائی سے پوچھا۔

"جسے آج صبح سویرے اغوا کیا گیا ہے۔"

"جس کے بارے میں تم جھوٹ بولتے رہے ہو۔" اس نے طنزیہ لہجے میں کہا۔ "وہ تنظیم کو مطلوب ہے لیکن تم آج تک سب کی آنکھوں میں دھول جھونکتے رہے۔ میں نے نہ صرف تمہارا تعاقب کیا بلکہ اس کو بھی بھرے گھر سے نکال لائی۔"

"تت... تم نے خود اغوا کیا ہے اسے؟" اس انکشاف پر میں ششدر رہ گیا۔

"کسی اور سے مڈبھیڑ ہوتی تو وہ اب تک الائیڈرز کے کسی عقوبت کدے میں اپنی زندگی کے بدترین لمحات گزار رہی ہوتی۔"

"کہاں ہے وہ؟"

"میری تحویل میں ہے۔" وہ پُرغرور لہجے میں بولی۔ "دراصل تم نے خود ہی مجھے اس کارروائی پر اکسایا تھا۔ مجھے پہلے سے شبہ تھا کہ وہ لڑکی تمہاری ساتھی ہے۔ کل جب تم نے سوال کیا کہ جین لائیڈ کے بارے میں تم میرے ساتھ تعاون کس لیے کرو گے تو پہلی بار مجھے اپنی نازک پوزیشن کا احساس ہوا۔ میں زبان کھول کر پھنس چکی تھی اور تم بالادست تھے لیکن اب صورتِ حال میں برابری کی سطح پر آ گئی ہے۔"

"ذرا وضاحت سے بات کرو، میں تمہارا مدعا نہیں سمجھ سکا۔"

"تم جب تک میری ہدایات پر عمل کرتے رہو گے لڑکی میری تحویل میں محفوظ رہے گی اور جس لمحے تم نے مجھے کراس کرنے کی کوشش کی، میں لڑکی کو ان درندوں کی تحویل میں دے دوں گی جو وحشی اور سفاک ہیں۔"

"یعنی تم مجھے بلیک میلنگ کی دھمکی دے رہی ہو؟"

"جو چاہو سمجھ لو۔" وہ کروفر جھٹک کر بولی۔ "اس اقدام کے بغیر میں صفائی سے لفظوں میں کھلونا بن سکتی تھی۔ بیچ ڈالی میں لگا ہوا پکا پھل نہیں ہوں جو خود بخود ہر ایک کی جھولی میں آگرتا ہے۔ میں نے بہت سوچ سمجھ کر پچھلی رات تمہارے ساتھ گزاری تھی۔ تم یہاں سے عیش و عشرت اور رنگ رلیوں کے جذبے سے سرشار ہو کر لوٹے تھے اور اسی غفلت کی بنا پر مجھے اپنی کارروائی کر گزرنے کا موقع مل گیا۔ اب تمہیں اپنا مہرہ دکھا رہی ہے اور میں اپنے باپ کی متلاشی ہوں۔ میں جس دن جمی لائنڈ کے روبرو پہنچ گئی، تمہاری محبوبہ بحفاظت تمہیں لوٹا دی جائے گی۔"

"میں یہ شرط تسلیم نہیں کر سکتا۔" میں نے تلملا کر ہونٹ دانتوں سے کاٹتے ہوئے کہا۔

"مگر دو، میں تمہیں مجبور نہیں کر سکتی۔" وہ فاتحانہ تبسم کے ساتھ بولی۔ "تنظیم کے اہلکار آج بھی اس لڑکی کے خون کے پیاسے ہیں اور اگر وہ ان کی تحویل میں مرنے سے پہلے زبان کھول بیٹھی تو میری تمام ہمدردیوں کے باوجود تم بھی بدترین عذاب کا شکار بن جاؤ گے، بصورت دیگر میں یہ بھولے رہوں گی کہ تنظیم کو لڑکی کی تلاش ہے۔"

"وہ ہے کہاں؟" میں نے سرد نگاہوں سے اسے گھورتے ہوئے سوال کیا۔

"میری تحویل میں — تم ہزار بار بھی پوچھو گے تو اس سے زیادہ کچھ نہ بتاؤں گی۔"

"میں اس عمارت کی اینٹ سے اینٹ بجا دوں گا۔"

"جو کچھ بجا سکتے ہو شوق سے بجاؤ، یہاں اس کا سایہ بھی نہ مل سکے گا۔ البرٹ دل و جان سے تنظیم کا وفادار ہے، وہ لڑکی کو پہچانتے ہی اوپر خبر پہنچا دیتا اور تم سے سودے بازی کے لیے میرے پاس کچھ بھی نہ رہتا۔ اسی لیے میں نے لڑکی کو یہاں لانے کے بجائے ایک محفوظ ٹھکانے پر پہنچایا ہے جہاں پرندہ بھی پر نہیں مار سکتا۔"

"میں کسی فیصلے پر پہنچنے سے قبل ایک بار اس سے ملنا چاہتا ہوں۔" چند ثانیوں کے سکوت کے بعد میں نے تفکر اور بے بسی کے احساس کے ساتھ کہا۔

"یہ ناممکن ہے۔" اس کا لہجہ اٹل تھا۔ "اور یہ بھی بتا چلوں کہ اب میں تمہیں زیادہ مہلت نہیں دوں گی۔ تمہیں اسی وقت فیصلہ کرنا ہے ورنہ اس لڑکی کی بدنصیبی پر تم کچھ نہ کر سکو گے۔"

وہ شاید میری زندگی کا بدترین سانحہ تھا جو پہلے سے در آیا تھا۔ غزالہ کو تنظیم کے گماشتوں کے اہلکاروں سے بچا رکھنے کے لیے میں نے کیا کچھ پاپڑ نہ بیلے تھے لیکن ویلما نے اپنی ذات کے فسوں میں الجھا کر مجھے اچانک ہی بے دست کر دیا تھا اور اب میرے پاس مکمل طور پر ہتھیار ڈالنے کے سوا کوئی چارہ نہیں رہا تھا۔ لاشعوری طور پر یہ حقیقت بھی ثابت ہو چکی تھی کہ عورت اگر اپنے حربوں کو آزمانے پر اتر آئے تو بڑے سے بڑے زیرک مرد کو آناً فاناً میں خاک چٹوا سکتی ہے اور یہی کچھ ویلما نے میرے ساتھ کیا تھا۔

"تم لڑکی کو آزاد کر دو، میں وعدہ کرتا ہوں کہ تمہیں کبھی دغا نہیں دوں گا۔"

"اب مجھے نہ تمہاری وفا کی حاجت ہے نہ دغا کا خوف۔ میرے لیے تو یہی ایک احساس ہمیشہ طمانیت کا باعث رہے گا کہ اپنی دوست کی سلامتی اور آزادی کے لیے تم رضاکارانہ طور پر میرے محافظ بنے رہو گے۔ ویسے نام کیا ہے اس لڑکی کا؟"

"غزالہ۔" میرے دل کی گہرائیوں سے آواز نکلی۔ "شاید تم نے اندازہ لگا لیا ہوگا کہ وہ کوئی لاوارث لڑکی نہیں ہے۔ اس کے باپ کا حال ابتر ہے۔ بیمار ماں کو جوان بیٹی کے اغوا کی خبر ملی تو شاید وہ اس صدمے سے جانبر ہی نہ ہو سکے۔"

"انہیں سنبھالنا تمہارا کام ہے۔" وہ جذبات سے عاری سپاٹ لہجے میں بولی۔ "اچھے اور برے، دونوں نتائج تمہارے فیصلے سے وابستہ ہیں، یہ میرا وعدہ ہے کہ اپنے الفاظ سے ہرگز نہیں پھروں گی۔"

"میں فیصلہ سنا چکا۔" میں نے دوسری بار وہ بات کہتے ہوئے اپنے حلق میں شکست کی تلخی سی محسوس کی۔ "میں تمہارے لیے کام کروں گا لیکن تم لڑکی کو رہا کر دو ورنہ ہمارے درمیان ایک خلیج سی رہے گی۔"

"مجھے بہلانے کے بجائے خود کو میری جگہ رکھ کر سوچنے کی کوشش کرو۔ یہ بھی ذہن میں رکھو کہ میری مہم اسی ملک کی سرحد میں محدود نہیں رہے گی۔ الائیڈنز کا پیچھا مجھے کچھ زیادہ دور لے جا

سمیٹنے کے بعد ہمیں لامحالہ یورپ کا رخ کرنا ہوگا جہاں بھی لائیڈ کا نام اکثر و بیشتر سننے میں آتا ہے۔ تمہاری غیر موجودگی میں اس کی زندگی کا ایک ایک پل کم از کم میری تحویل میں وہ اپنے دشمنوں کی دسترس سے تو بچی رہے گی۔"

"جب تم خود بیرون ملک ہوگی تو اس کا نگہبان کون ہوگا؟"

"وہ میرے ناقابل شکست انتظامات ہیں۔" وہ بولی۔

"چاہوں تو میں اسے بیرون ملک بھی بھجوا سکتی ہوں اور یہ بندوبست کسی بھی دن قلیل سے نوٹس پر کیا جا سکتا ہے۔"

"تمہارے وسائل اتنے ہی قابل اعتبار ہیں تو مجھے ساتھ ملانے کی کیا ضرورت ہے، تم اپنے طور پر بھی بھی لائیڈ کا سراغ لگا سکتی ہو۔ اتنے پاپڑ بیلنے کی کیا ضرورت ہے؟"

"میں تمہیں بتا چکی ہوں کہ مجھے تنظیم کے اندر ایک آدمی کی ضرورت ہے، باہر سے تو جب چاہوں لیڈر کی ٹوہ لگا سکتی ہوں۔ آخر کو میں خود بھی اسی کی بیٹی ہوں۔"

"اگر میرا کام کچھ محدود نوعیت کا ہے تو مجھے کام بتاؤ تاکہ میں اپنا حصہ پورا کر کے تمہارے شکنجے سے اپنی گلو خلاصی کرا سکوں۔ یورپ کی تفریح تم خود ہی کر لینا۔"

"تمہارا کام یقیناً محدود سا ہوگا لیکن تمہاری ضرورت شروع سے آخر تک رہے گی۔ مشکل یہ ہے کہ آج تک کوئی ایسا شخص نہیں مل سکا جو بھی لائیڈ سے ملاقات کا دعوے دار ہو۔ اس لیے اس کی شناخت میرے لیے ایک مسئلہ بنی ہوئی ہے۔ تمہاری ضرورت اسی مسئلے کے حل کے لیے ہے۔"

"بھلا میں کیا کر سکوں گا؟ کیا تمہاری ماں نے اس بارے میں تمہاری کوئی رہنمائی نہیں کی تھی؟"

"وہ بہت پرانی بات ہے پھر اس وقت میرے ذہن میں دور دور تک ایسا کوئی امکان نہیں تھا کہ میں اپنے باپ کی تلاش کا بیڑا اٹھاؤں گی۔ ماں کی کہی ہوئی باتوں کو یاد کرتی ہوں تو یورپ میں ہر سو میں سے دو چار مرد ماں کے بتائے ہوئے حلیے پر پورے اترتے ہیں۔ ویسے مجھے مہم جوئی کا کوئی شوق نہیں تھا۔"

"بھلا میں کیا کر سکوں گا اس بارے میں؟" میں نے پوچھا۔ "سچ کہا ہے میں نے تو نہ اسے دیکھا ہے اور نہ کسی سے اس کا حلیہ ہی سنا ہے۔"

"لائیڈز کاٹیج میں کہیں اس کی ایک تصویر موجود ہے۔" وہ پرخیال لہجے میں بولی۔ "وہاں تک تمہیں پہنچوانا میرا کام ہے۔ پھر وہ تصویر تلاش کر کے دیکھنا تمہاری ذمے داری ہے۔ بس اسی کے بعد دوسرے مرحلے کا آغاز ہوگا۔"

"اور اگر میں وہاں سے تصویر ہی اڑا لاؤں؟"

"احمقانہ باتیں مت کرو۔" وہ چڑچڑے لہجے میں بولی۔ "وہ تصویر اتنی بڑی اور فریم کی ہوئی ہے کہ کاٹیج کے سارے نگہبان اندھے بھی ہو جائیں تو ٹٹول کر تمہیں تصویر سمیت پکڑ لیں گے۔"

"پھر تو وہ تصویر بہت سے لوگوں کی نگاہ سے گزری ہوگی۔"

"نہیں ۔۔ وہ کسی خاص کمرے میں ہے۔"

اس کا مدعا معلوم ہو جانے کے بعد میں نے ایک مرتبہ پھر عزرالہ کی رہائی کے بارے میں بات چھیڑی لیکن وہ ہٹ کی پکی تھی۔ ایک بار جو کچھ کہہ چکی تھی، اس میں ذرا بھی نرمی کے لیے آمادہ نہ ہوئی بس یہ یقین دلاتی رہی کہ عزرالہ عزت اور احترام کے ساتھ اس کی تحویل میں رہے گی۔

اس روز پہلی بار مجھے اندازہ ہوا کہ تول کر بولنے سے کیا مراد ہوتی ہے۔ میری زبان سے روا روی میں نکلے ہوئے ایک فقرے نے ویرا کو اتنا بڑا قدم اٹھانے پر مجبور کر دیا تھا کہ میں اس کے آگے بے بس ہو کر رہ گیا تھا۔

اس قصے کا دلچسپ پہلو یہ تھا کہ میری طرح ویرا کا ہدف بھی تنظیم کے سربراہ کی ذات تھی۔ فرق صرف اتنا تھا کہ وہ اپنے باپ کی متلاشی تھی اور میں اسے فنا کر کے تنظیم کی جڑوں پر کاری وار لگانا چاہتا تھا اور مقدر نے ہم دونوں کو عزرالہ کی آزادی کی قیمت پر ایک ہی جگہ لا جمع کیا تھا۔

پھر اچانک ہی مجھے ایک آخری حربہ سوجھ گیا اور میں دوبارہ ویرا سے الجھ پڑا۔ "میں عزرالہ کے بارے میں تم پر کیسے بھروسا کر لوں؟ تم بھی اسی باپ کی اولاد ہو جو ایک عالم کو فریب پر فریب دیتا جا رہا ہے۔ مجھے وحشت سے لگا کہ تم تنظیم میں اور بہتر مقام حاصل کرنے کے لیے عزرالہ کو ان کے حوالے کر سکتی ہو ۔۔ مجھے اس کے بارے میں طفل تسلیاں دیتی رہو گی اور عین وقت پر معلوم ہوگا کہ میرے لیے تو کچھ بھی باقی نہیں رہا ہے۔"

"میں کہہ چکی ہوں کہ تمہیں میری زبان پر اعتماد کرنا ہوگا۔" وہ سخت لہجے میں بولی۔ "ہو سکتا ہے کہ تمہارے بہتر رویے اور اچھی کارکردگی کی بنا پر کچھ عرصے بعد میں اس سے تمہاری ملاقات کرا دوں لیکن یہ کوئی وعدہ نہیں ہے بلکہ سراسر اتفاقی اور فیصلہ ہوگا۔"

"تم بھی کوئی مافوق الفطرت ہستی تو نہیں ہو۔"

دیکھو کرمیں نے جینترا بدلا "ہو سکتا ہے کہ تمہاری کسی غفلت یا ان لوگوں کی مکاری کی وجہ سے غزالہ ان کے ہتھے چڑھ جائے! امکانات پر بحث کرو گے تو بہت کچھ ہو سکتا ہے۔"

اس نے میری بات کاٹتے ہوئے کہا: "میری تحویل میں قدرتی طور پر اس کی موت واقع ہو سکتی ہے، مجھے کوئی مہلک حادثہ پیش آسکتا ہے، سب ہی کچھ ہو سکتا ہے۔ میں تو صرف یہ بات سمجھانے ذہن نشین کرانا چاہ رہی ہوں کہ میں پوری نیک نیتی اور خلوص کے ساتھ اس کی حفاظت کی کوشش کروں گی اور نیت کے بارے میں تمہیں میرے الفاظ پر بھروسا کرنا ہوگا۔ لگے ہاتھوں تمہیں یہ بھی بتاتی چلوں کہ تنظیم کے جن بڑوں میں میرا شمار ہوتا ہے، وہ سربراہ کے بعد سب سے زیادہ معتبر اور بااختیار تصور کیے جاتے ہیں لہٰذا میرے لیے کسی بلند تر منصب کی آرزو کوئی وجود نہیں رکھتی لیکن میں محسوس کرتی ہوں کہ میرا باپ میرے سامنے آئے بغیر اس انداز میں میری تربیت کرتا رہا ہے کہ میں بڑی سے بڑی ذمے داریاں سنبھال سکوں یہ ہو سکتا ہے کہ اس کے پس پشت میرے باپ کی یہ خواہش کارفرما رہی ہو کہ اس کے بعد تنظیم کا اقتدار موروثی طور پر میری طرف منتقل ہو سکے۔ اس لیے یہ اندیشہ بے بنیاد ہے کہ میں غزالہ کے بارے میں کسی سے کوئی سودے بازی کر بیٹھوں گی!"

"پھر اب میرے لیے کیا حکم ہے؟" میرے ترکش کے سارے تیر خالی ہو چکے تھے۔

"گھر جا کر آرام کرو!" وہ ناصحانہ لہجے میں بولی: "اب تمہارے سارے کارڈ میرے سامنے کھل گئے ہیں۔ میں تمہارا گھر بھی دیکھ چکی ہوں۔ لہٰذا اب زیادہ الٹا بے سود ہوگا مجھے اپنے گھر کا فون نمبر دے دو، ضرورت پڑنے پر میں خود رابطہ قائم کر لوں گی!"

میں نے بے جان آواز میں غزالہ کے گھر کا فون نمبر دہرا دیا اور پھر بے نیل و مرام وہاں سے واپس چل دیا۔

❋❋

میرا دل بوجھل ہو رہا تھا۔ اپنی غلطی کا علم ہو جانے کے بعد کرنل اور اس کی بیوی کا سامنا کرنے کی ہمت باقی نہیں رہی تھی۔ میں بے مقصد سڑکیں چھونکتا شہر کی سڑکوں پر کار ڈرائیو کرتا رہا۔

پچھلی رات میری غلطیوں کی رات تھی۔ سب سے پہلے میں نے اپنے تناؤ کی وجہ دریافت کیے بغیر اپنے ذہن میں اپنے خلاف ایک سازش کی بنیاد پیدا کی۔ پھر اس کی دعوت قبول کر کے دوسری سنگین غلطی کا ارتکاب کیا اور تیسری

اور بدترین غلطی یہ تھی کہ وہاں سے واپسی پر میں کیف و سرور میں اس قدر کھویا ہوا تھا کہ تعاقب کے امکانات پر غور تک نہ کر سکا اور وہ غزالہ کو شاید بے ہوش کر کے گھر سے اٹھا لے گئی۔

میں سوچتا رہا اور خود کو ملامت کرتا رہا پھر ان ہی ملامتوں میں ایک نئے جذبے نے سر ابھارا۔ جو کچھ ہو چکا تھا اسے لوٹانا فی الحال میرے بس سے باہر تھا لیکن یہ کچھ کم خبر تو کہ تنظیم سے کیس کٹ جانے کے بعد مجھے ایک مرتبہ پھر ان کی صفوں میں گھسنے کا موقع مل گیا تھا اور اس بار لانبی رانڈ کا گڑھ میں داخلے کے امکانات بھی روشن تھے جس کی بے رحم فصیلوں میں بسنے والے درندوں نے شاید بڑی ماں کو انکار پر مفرور قرار دے کر ہلاک کر دیا تھا۔ مقدر شاید وثیقے وثیقے میرا ساتھ دے رہا تھا اور مجھے جلد ہی بڑی ماں کے قاتلوں سے بدلہ لینے کا موقع ملنے والا تھا۔

میں نے کار واپس گھر کے راستے پر ڈال دی۔

کرنل گھر کا پھاٹک کھولے کسی دیوانے کی طرح انتظار میں بجری روش پر ٹہل رہا تھا۔ نجانے کس کا انتظار تھا اسے؟ میرا یا غزالہ کا؟ وہ ایک جوان بیٹی کا باپ تھا۔ اپنی جگر خراش خانگی زندگی کے پس منظر میں غزالہ کی گمشدگی پر وہ دنیا کا مظلوم ترین شخص نظر آ رہا تھا۔

مجھے دیکھتے ہی وہ وحشت زدہ انداز میں میری طرف لپکا تھا اور میرے اترنے تک کسی گوشے سے سلطان شاہ بھی نمودار ہو کر آ چکے تھے۔

"اس کا سراغ مل گیا ہے!" میں نے اپنے لہجے اور آواز میں تازگی پیدا کر کے ہنستے ہوئے اعلان کیا اور کرنل سمت کا لحاظ کیے بغیر دیوانہ وار بجری روش پر سجدۂ شکر بجا لایا۔

میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔ انسان کی بھی کیا کیا مجبوریاں ہوتی ہیں۔ شاید غزالہ مر جاتی تو اس کے باپ کو اتنا صدمہ نہ ہوتا جتنا اس کے اغوا کیے جانے پر ہوا تھا۔ پہلی ہی مدت میں غزالہ کے ساتھ وہ سانحہ دوسری بار رونما ہوا تھا اور اس بار کرنل کی حالت بہت زیادہ ابتر تھی۔

"کہاں ہے میری بچی؟ تم ساتھ کیوں نہیں لائے اسے؟" کرنل نے سر اٹھا کر خالی خالی نگاہوں سے مجھے گھورتے ہوئے سوال کیا۔

"وہ فی الحال نہیں آ سکتی لیکن وہ عزت اور احترام کے ساتھ رکھی گئی ہے..." میں نے کہنا چاہا لیکن کرنل نے

جب نے میری بات کاٹ دی۔

"خدا کے لیے مجھے جھوٹے دلاسے نہ دو۔ سچ سچ بتاؤ اسے کیا ہوا ہے؟ وہ کہاں ہے؟" یہ کہہ کر وہ دونوں ہاتھوں سے اپنا منہ چھپائے ہوئے رونے لگا۔

اسے بمشکل دلاسا اور سہارا دے کر ہم دونوں اندر لائے اور وہاں پہنچنے تک فریحہ گھر سے اس پر غشی طاری ہو گئی۔

"اچھا ہے کچھ دیر اسے بے ہوش رہنے دو۔" میں نے اپنا پسینہ صاف کرتے ہوئے سلطان شاہ سے کہا۔ "نہ صرف اسے بلکہ ہمیں بھی ذرا سا آرام مل سکے گا۔ شیخ کا ردعمل کیا تھا؟"

"کچھ بھی نہیں۔" سلطان شاہ نے بتایا۔ "اسے تو مطلع ہی نہیں کیا گیا۔ وہ بیدار ہوئی تو کرنل نے اسے اگلا ڈوز دینے کی بجائے دوبارہ اتنا غضبناک ہونے پر مجبور کر دیا لیکن تم یہ تو بتاؤ کہ کیا خبر لائے ہو؟"

"رابن وریا نے خود ہمارا تعاقب کیا تھا اور وہی غزالہ کو اٹھا لے گئی ہے۔ اپنا مقصد حاصل ہونے تک وہ غزالہ کو یرغمال رکھے گی تاکہ میں بے چون و چرا اس کے اشاروں پر ناچتا رہوں۔"

"کیا غزالہ کو اسی عمارت میں رکھا گیا ہے؟"

"نہیں۔ وہ اسے تنظیم کے وفاداروں کی نگاہوں سے بچانا چاہتی ہے اس لیے کسی اور ٹھکانے کا انتخاب کیا ہے۔ بظاہر میں نے اس کی شرائط تسلیم کر لی ہیں لیکن نفیس محنت وہ کر اس کی نگرانی کرنا ہوگی تاکہ ہم غزالہ کا سراغ لگا سکیں۔"

وہ اس ملاقات کے بارے میں مجھ سے بہت سے سوالات کرتا رہا اور آخر کار ذہنی طور پر اپنی ذمہ داری پوری کرنے پر تیار ہو گیا۔ اس کا خیال تھا کہ براہ راست نگرانی کے لیے وہ اپنے بجائے کسی اور کو مامور کرے گا تاکہ کسی اتفاقی کے تحت وریا اسے شناخت کر کے بھڑک نہ اٹھے۔ البتہ ساری ذمہ داری اسی کی ہوتی۔

"میرے لیے اس وقت ایک ایک لمحہ بڑا کٹھن ہے کیوں کہ غزالہ میری وجہ سے اس الجھن سے دوچار ہوئی ہے۔" میں نے کرب آلود لہجے میں کہا۔ "جب تک وہ بازیاب نہیں ہو جاتی مجھے سکون نصیب نہیں ہو سکے گا۔"

"مقدرات میں کسی کا کوئی دخل نہیں ہوتا۔" اس نے تسلی آمیز لہجے میں کہا۔ "تمہاری ذات تو بس بہانہ بن گئی ہے اسے یہی کیا کم ہے کہ وہ اسے حفاظت اور عزت سے رکھے گی۔

سکے گی۔"

اچانک فون کی گھنٹی بجی اور میں سلطان شاہ کو روک کر خود اس طرف بڑھ گیا کیوں کہ اس وقت مجھے شدت کے ساتھ وریا لانبٹر کی جانب سے کال کا انتظار تھا۔

دوسری طرف سے بولنے والا جہانگیر صفا میری آواز پہچانتے ہی اس نے مضطربانہ لہجے میں غزالہ کے بارے میں سوال کیا تھا۔

"ابھی تک اس کا سراغ نہیں مل سکا۔" میں نے بوجھل لہجے میں کہا۔ "اس کی تلاش جاری ہے، ذرا تم بھی اپنی آنکھیں کھلی رکھو۔ میں مسلسل گھر ہی موجود ہوں تاکہ اطلاعات بروقت موصول کر سکوں۔"

"میں نے زخشی کو بھی غزالہ کی گمشدگی کے بارے میں بتا دیا ہے۔" اس کی آواز ابھری۔ "وہ خود بھی اسے تلاش کرائے گی۔"

"یہ تم نے برا کیا۔" میں نے تیز لہجے میں کہا۔ "میں اس واقعے کی زیادہ تشہیر پسند نہیں کروں گا۔"

"وہ ایک ہوٹل میں ٹھہری ہوئی ہے۔ تم خود اسے فون پر سمجھا دو۔" یہ کہتے ہوئے اس نے زخشی کا نمبر دہرایا جو میں نے فوراً ہی پیڈ پر نوٹ کر لیا۔

"لیکن زخشی تم سے کہاں ٹکرا گئی؟"

"تمہارا اندازہ درست تھا۔ وہ مجھ سے رابطہ قائم کرنے کے لیے بے چین تھی۔ میری غیر حاضری میں مسلسل اس کے فون آتے رہے تھے۔ وہ جیوا ہاؤز میں ہونے والی خونریزی کے بارے میں جاننے کے لیے بے چین تھی۔"

"فی الحال زیادہ زبان کھولنے کی ضرورت نہیں۔ محتاط رہ کر ان لوگوں کی طرف سے رابطے کے منتظر رہو۔"

"بالکل یہی مشورہ میں نے زخشی کو بھی دیا ہے۔ وہ بڑا حد جذب نظر آ رہی تھی۔ تم سے بات کر کے اس کی تسلی ہو جائے گی۔"

سلسلہ منقطع کر کے میں نے زخشی کے ہوٹل کا نمبر ڈائل کیا تو میں یہ طے کر چکا تھا کہ اپنے اور وریا کے درمیان ہونے والے معاہدے کو اپنی اور سلطان شاہ کی ذات تک ہی محدود رکھوں گا۔ اس بارے میں زخشی یا جہانگیر کو اعتماد میں لینے سے میرے لیے سنگین دشواریاں کھڑی ہو سکتی تھیں۔

"بڑا افسوس ہوا اس تازہ حادثے کے بارے میں سن کر۔" وہ میری آواز پہچانتے ہی بول اٹھی۔ "آخر تم جیسا ہوشیار آدمی اتنی بڑی چوٹ کیسے کھا گیا؟" اس کا لہجہ ... اسے

تو جب سے میں فون کے سر پر سے لگا بیٹھا ہوں کہ نجانے کب تمہارا دل پسیج جائے ۔۔۔ اگر اس سے ملوانے پر آمادہ نہیں ہو تو کم از کم فون پر اس کی آواز ہی سنوا دو۔ اس کے باپ کو سمجھانا میرے لیے ناممکن ہو کر رہ گیا ہے۔"

"وہاں یہ شاید ممکن ہو سکے۔ تمہاری لاہور روانگی سے پہلے تمہاری بات کرانے کی کوشش کروں گی تاکہ تم لائیڈز کالج میں جنونی کے ساتھ اپنا اصل کام سرانجام دے سکو۔"

"لیکن اس وسیع و عریض علاقے میں ایک تصویر کیسے تلاش کر سکوں گا؟" میں نے بے بسی سے کہا۔

"وہاں تم ڈی سوزا کو رپورٹ کرو گے۔ تمہارا پورا ریکارڈ وہاں موجود ہے لیکن اپنی شناخت کے لیے تمہیں ہر رکاوٹ پر بلیو بیل کا کوڈ دہرانا ہوگا۔ وہاں تمہیں لائیڈز کالج کے اندر صفائی کرنے والے عملے کا نگران مقرر کیا جائے گا۔ اس طرح تمہیں عمارت کے ہر حصے میں رسائی حاصل ہوگی لیکن وہاں کے ضابطوں کا تمہیں پورا لحاظ کرنا ہوگا۔"

"اگر میں ایک چھوٹا کیمرہ ساتھ لے جاؤں؟"

"یہ حماقت مت کرنا۔ وہاں جا بجا جانچ پڑتال اور حفاظت کا ایسا جدید ترین نظام رائج ہے کہ تم اس سے چھپا کر ایک سوئی بھی اندر نہیں لے جا سکو گے۔ اگر کوئی ذکر نکال رہی ہے تو تم بالکل بے خوف میرا حوالہ دے سکتے ہو کہ میں نے حالات کی روشنی میں تمہارے ماضی کی تمام کوتاہیاں معاف کر دی ہیں۔"

"... سے شکست کا کیا ہوگا؟"

"اگر تم بدسلوک انسان ہو گئے ہو تو میں ہدایت کرا دوں گی؟" ہنسی کے ساتھ اس کی آواز آئی۔ "اچھا جاؤ۔ تمہیں لائیڈز کالج ہی سے ملتے رہیں گے۔ یہ یاد رکھنا کہ تمہیں ایک بیکٹیریا کے طور پر عارضی طور پر لیبارٹری سے ہٹا کر وہاں بھیجا جا رہا ہے اور آئندہ کے لیے مراعات کا انحصار تمہارے طرز عمل پر ہوگا۔"

"عزرالہ سے بات ہو گئی تو میرے طرز عمل سے کسی کو کوئی شکایت نہ ہوگی۔" میں نے کہا۔

"تمہاری کوشش کروں گی۔" یہ کہہ کر دوسری طرف سے سلسلہ منقطع کر دیا گیا۔

ریسیور کریڈل پر رکھتے ہوئے میرا دل کنپٹیوں میں دھڑک رہا تھا۔ عزرالہ کی وجہ سے لاحق پریشانی کے باوجود لائیڈز کالج میں قیام کا تصور میرے لیے بے حد سنسنی خیز تھا اور یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے اب میرے ہاتھوں تنظیم کی بساط تیزی سے لپٹتی چلی جائے گی۔

میں سگریٹ سلگا کر اپنے ذہن میں آنے والے حالات کی منصوبہ بندی میں مصروف ہو گیا۔

ذہنی دباؤ ذرا کم ہوتے ہی عزرالہ کے اغوا کے سلسلے میں میرے ذہن میں ایک مثبت پہلو نمودار ہو گیا۔ جنونی سے ملنے والی اطلاعات کے مطابق عزرالہ آج بھی تنظیم کو اسی شدت سے مطلوب تھی اگر وہ گھر پہ رہتی تو تمام تر حفاظتی اقدامات کے باوجود کسی وقت بھی بدترین حالات سے دوچار ہو سکتی تھی۔ جب کہ ویرالائیڈ کی تحویل میں وہ بڑی حد تک محفوظ تھی بشرطیکہ اسے وہاں واقعی عزت و احترام کے ساتھ رکھا گیا ہو۔

لائیڈز کالج، عزرالہ اور ویرالائیڈ اس وقت ایک مثلث کے تین زاویے تھے جو پہلو بدل بدل کر میرے ذہن میں ناچ رہے تھے اور ان سے لمحہ بہ لمحہ ایک بہتر منصوبہ تشکیل پا رہی تھی۔

عام حالات میں شاید میں اس صورتحال کو نظر انداز کر کے آگے نکل ہی جاتا لیکن اس وقت میں خود عزرالہ کی طرف سے تازہ تازہ زخم کھایا ہوا تھا لہٰذا اس لڑکی کی بے چارگی سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکا۔

سڑک دور تک ویران پڑی ہوئی تھی اور وہ سبک اندام لڑکی سہمے سہمے انداز میں نڈھال تھکی تھکی بے بسی کے عالم میں تیزی کے ساتھ آگے بڑھتی جا رہی تھی اور وہ چاروں خبیث سیٹیاں بجاتے اور قہقہے لگاتے اس کے تعاقب میں تھے۔ وہ چاروں ہی جوان سال تھے اور اپنی وضع قطع کے اعتبار سے شہر کے آسودہ گھرانوں کے بگڑے چشم و چراغ نظر آتے تھے۔ ان میں سے ایک نئے ماڈل کی دلکش ہونڈا کار کے اسٹیئرنگ وہیل پر موجود تھا اور کار لڑکی ہی کی رفتار سے رینگتی اور رکتی ہوئی آگے بڑھ رہی تھی جب کہ تینوں کار کے ساتھ ساتھ پیدل ہی چل رہے تھے اور آوازیں نکالنے کے ساتھ ساتھ مضحکہ خیز انداز میں اداکاری بھی کرتے جا رہے تھے۔

نجانے ان چاروں نے کب سے اس بے چاری کو گھیر رکھا تھا؟ ان کے عزائم بہرحال تشویشناک نظر آتے تھے۔

میرے دل میں اس لڑکی کے لیے ہمدردی کی ایک لہر اٹھی اور میرا دایاں پاؤں ایکسیلیٹر سے ہٹ کر بریک پیڈل پر جا پڑا۔ دائیں ہتھیلی وہیل سے ہٹ کر اسٹیئرنگ کے وسط میں لگے ہوئے ہارن کے بٹن پر جم کر رہ گئی۔

میری کار کے ٹائروں کی ہلکی سی آواز اور پھر ہارن کا شور سن کر وہ تینوں ہی بیک وقت پلٹے تھے۔ اگلی کار کی بریک لائٹس بھی جل اٹھیں۔ میں نے انجن بند کیے بغیر اپنی کار ان کی گاڑی کے پیچھے روک لی۔

وہ تینوں ہی اپنے سینے پھلاتے جارحانہ تیوروں کے ساتھ میری طرف آ رہے تھے جو بدستور کار میں بیٹھا رہا تھا۔

"کیا تکلیف ہے؟" ان تینوں میں سب سے قوی نظر آنے والا ڈرائیونگ سیٹ والی سمت میں جھک کر توہین آمیز لہجے میں غرایا تھا۔

"یہی سوال میں تم سے بھی کر سکتا ہوں۔" میں نے زہریلے لہجے میں کہا۔ "انسانوں جیسی شکل صورت ہونے کے باوجود آوارہ کتوں کی طرح کیوں اس لڑکی کو تنگ کر رہے ہو؟"

غرانے والے کے بشرے پر یک بیک اشتعال کے آثار نمودار ہونے لگے لیکن اسی لمحے میں نے جیب سے پستول نکال کر انگلیوں میں نچایا۔ اس کی جھلک دیکھتے ہی ان تینوں کے چہروں پر سراسیمگی پھیل گئی۔

"تت... تمہیں غلط فہمی ہوئی ہے۔ لڑکی سے ہم نے کوئی تعرض نہیں کیا۔ تم اس سے پوچھ سکتے ہو۔" ان میں سے دوسرا شخص ہولی نظروں سے پستول کی طرف دیکھتے ہوئے ہکلایا۔

"شرافت سے اپنی گاڑی میں بیٹھو اور یہاں سے دفع ہو جاؤ ورنہ ایک آدھ کو یہیں ٹھنڈا کر دوں گا۔" میں نے باری باری ان تینوں کو گھورتے ہوئے تلخ لہجے میں کہا اور وہ تیزی سے اپنی گاڑی کی طرف ہو لیے۔

ان تینوں کے سوار ہوتے ہی کار یو ٹرن لے کر تیزی کے ساتھ واپس روانہ ہو گئی۔ میں نے سامنے نگاہ ڈالی تو یہ دیکھ کر حیران رہ گیا کہ میدان صاف ہونے پر آگے بڑھ جانے کے بجائے لڑکی اپنی جگہ پر ٹھہری ہوئی جست کر میری طرف نگراں تھی جیسے وہ سب اس کی توقعات کے برعکس ہوا ہو۔ میں نے گیئر ڈال کر کار آگے بڑھائی تو وہ چونکی اور پھر میری طرف پشت کر کے آگے چل دی۔

اس کے پہلو میں پہنچ کر میں نے کار کی رفتار کم کر دی۔

"بیٹھ جاؤ ورنہ اس ویران سڑک پر کوئی اور گھیرے گا۔ جہاں جانا چاہو گی میں پہنچا دوں گا۔" میں نے نرم لہجے میں پیشکش کی۔

وہ ٹھٹکی میں نے بھی کار روک دی۔ اس نے جھک کر میرا جائزہ لیا اور اس کے چہرے پر مایوسی پھیل گئی۔ "تم کون ہو؟" یہ سوال کرتے ہوئے اس کی آواز خوف زدہ تھی۔

"تمہارا ایک ہمدرد۔ سوچ کیا رہی ہو؟ بیٹھ جاؤ۔ یہ جرح بعد میں بھی کر سکتی ہو۔" میں نے اندر سے اپنے برابر والی سیٹ کا دروازہ کھولتے ہوئے مخلصانہ لہجے میں کہا۔

میری پیشکش پر وہ متذبذب نظر آنے لگی تھی۔ لحظہ بھر کے توقف کے بعد بولی۔ "تم باہر کے بیوپاری تو نہیں ہو؟"

میں بے اختیار ہنس پڑا۔ "وہ چاروں فرد بھی مزاحمت کرتے تو میں ان کا جبڑا کھینچ کر بیوپار شروع کر دیتا۔ چپ چاپ بیٹھو، میرا وقت برباد نہ کرو۔"

میرے جواب پر اس کی آنکھوں سے الجھن جھانکنے لگی اور دفعتاً مجھے احساس ہوا کہ وہ لڑکی ان تھرڈ سیٹوں کی سادہ لوح مظلوم شہزادی جیسی میں سمجھ رہا تھا۔ اس کا سوال نہ صرف بے ... بلکہ بے محل بھی تھا ہو سکتا ہے کہ وہ کوئی نئی گستاخی کر ڈالے۔ صحیح جواب نہ ملنے پر وہ پریشان ہو گئی ہو کہ اب کیا کرے۔

"کوٹھے پچھلی دنیا کے لوگوں کے لیے ہوتا ہے۔" مکالمہ ادا کرتے ہی میں نے درشت لہجہ اختیار کر لیا۔ جیسا صورت حال کے باعث مجھے خود آنا پڑ گیا۔ "گاڑی میں بیٹھو ورنہ پھر کوئی کھیل شروع ہو جائے گا۔"

پر خلوص اور دھیمے لہجے پر وہ پریشان ہو گئی تھی لیکن درشت لب و لہجے پر اس کے چہرے پر اطمینان پھیل گیا اور میرا فقرہ مکمل ہونے سے پہلے اس نے نشست سنبھال کر دروازہ بند کر لیا۔

"م م... میں تمہیں نہیں جانتی پھر تم نے جو کچھ کہا ہے اس کے بالکل برعکس تھا۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ اچانک ہی کیا ہنگامی صورت حال پیدا ہو گئی تھی؟" گاڑی روانہ ہونے کے چند ثانیوں بعد وہ پر خیال انداز میں بولی۔

"جس دن یہ سب سمجھنے لگیں، پارس کی ہو جاؤ گی۔" میں نے سگریٹ لائٹر سے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔ اس دوران میں دیکھ چکا تھا کہ وہ بار بار کن انکھیوں سے میرے پاس رکھے ہوئے پستول کو دیکھے جا رہی تھی اور شاید سوچ رہی تھی کہ انسانی ہمدردی کے اظہار کا کوئی نیا چکر ہی ہو سکتا تھا۔

"سڑک کے آخری کنارے پر وہ میرے منتظر ہوں گے۔" وہ گلا صاف کرتے ہوئے بولی۔ "اب تم ہی ان کو بھی جواب دو گے؟"

میرے کان کھڑے ہو گئے۔ نجانے وہ لڑکی کون تھی اور لوگوں کی آمد کا ذکر تھی وہ سڑک کے آخری کنارے پر ان کا انتظار کرنے والے کون تھے؟ اور ان کے عزائم کیا تھے؟

میں نے فوراً ہی رفتار کم کر کے اپنی گاڑی بھی واپس گھمائی۔

"تت... تم کک... کیا کر رہے ہو... مجھے کہاں لے جا رہے ہو؟" میرے اس اقدام پر وہ بوکھلا گئی۔

"سکون سے ساتھ والی جگہ بیٹھی رہو۔" میں کار کی رفتار بڑھاتے ہوئے غرایا۔ "شور شرابا کیا تو گولی مار کر یہیں پھینک جاؤں گا۔ کوئی اچھا آدمی نہیں ہوں اور اپنے رویے سے تم نے مجھے

مجھے یقین تھا کہ جاتے ہوئے وہ میری ممنون ہونے کے بجائے مجھ سے نالاں تھی کیونکہ میں اس کے سوچے سمجھے فیصلے میں مداخلت بے جا کا مرتکب ہوا تھا لیکن مجھے اس کی ذرا بھی فکر نہیں تھی۔ میرے ذہن پر مس عزالہ کی تصویر نقش ہوتی جا رہی تھی۔

٭٭٭

ڈاکٹر اکبر کی علاج گاہ میں معمول کے مطابق خاموشی کا راج تھا جیسے کہ اراکین بھی دبی دبی سرگوشیوں میں بات کرنے کے عادی ہو چکے تھے کہ کہیں ان کی گفتگو کا بلند آہنگ آرام کے طلبگار مریضوں کی سماعت پر بوجھ نہ بن جائے۔ صفائی ستھرائی سے اس ڈسپلن تک سب کچھ اس لیے برقرار تھا کہ وہ بھی مرطے سے کاروباری بنیادوں پر چلنے والا ایک نیک نام ادارہ تھا ورنہ سرکاری اسپتالوں میں تو یہ سب عناصر عنقا ہی نظر آتے ہیں۔

میں اوپر پہنچا تو مجھے یہ دیکھ کر حیرت ہوئی کہ کامران کے کمرے کا دروازہ کھلا ہوا تھا۔ لمحے بھر کے لیے مجھے خیال آیا کہ کہیں ویرانے اپنے وسائل سے اس کا سراغ لگا کر اسے پھر سے اغوا نہ کرا لیا ہو لیکن دو قدم آگے بڑھتے ہی مجھے کامران نظر آ گیا۔ وہ کرسی پر بیٹھا ہوا تھا۔ اس کے بال سنورے ہوئے تھے اور آنکھوں میں خیال انگیز گہرائی ضرور تھی لیکن دیوانگی کا نام و نشان تک نہ تھا۔ اس کے مقابل کرسی پر کوئی زرین بیٹھی تھی جس کی پشت دروازے کی طرف تھی۔

کامران راہداری پر توجہ دیے بغیر دھیمی آواز میں اس زرین سے بات کر رہا تھا لیکن میں کھلے ہوئے دروازے پہ ٹھٹکا تو اسے میری طرف متوجہ ہونا پڑ گیا۔ اس کی پیشانی شکن آلود ہو گئی اور بڑی بڑی سوالیہ نگاہیں میرے چہرے پر مرکوز ہو گئیں۔

"اجازت ہو تو اندر آ جاؤں؟" میں نے مسکراتے ہوئے محبت آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"کیوں؟" اس کی بھنویں تن گئیں۔ وہ بارعب اور گونجیلا لب و لہجہ کسی پاگل کا نہیں ہو سکتا تھا۔ "میں کسی اجنبی سے بولنا بے تکلف ہونا پسند نہیں کرتا۔" اس کے چہرے کے تاثرات الفاظ کا بھرپور ساتھ دے رہے تھے۔

میرے جواب دینے سے پہلے اس کے سامنے بیٹھی ہوئی زرین ایک ادا سے کرسی چھوڑ کر میری طرف متوجہ ہو چکی تھی اور مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ وہ کامران کی وہی پسندیدہ زرین تھی جس سے میں پہلے ہی شناسا ہو چکا تھا۔

"ارے! انھیں نہیں پہچانتے؟" وہ مجھے شناخت کرتے ہی تیزی سے اٹھتے ہوئے کامران سے مخاطب ہوئی تھی "یہ تو شہزاد صاحب ہیں۔ یہی تو تمھیں میرے پاس لائے تھے؟"

زرین کے الفاظ سنتے ہی اس کے وجیہہ اور بارعب چہرے پر اندرونی کشمکش کے آثار جھلکنے لگے۔ اس نے کئی بار اپنی پلکیں جھپکائیں پھر بے بسی کے ساتھ زرین سے بولا "یہ لوگ مجھے کیوں یاد نہیں آتے زرین؟ یہ سب کتنا عجیب لگتا ہے کہ اس روز تم مجھے اپنے والد صاحب کو شناخت کرنے کا مشورہ دے رہی تھیں بالکل ایسے۔۔۔۔"

"بس بس! ذہن پر زیادہ زور نہ دو" زرین نے بڑھ کر شفقت سے اس کا بازو تھام لیا "حادثات کے بعد اکثر ایسا ہوتا ہے یہ بالکل عارضی کیفیت ہے، رفتہ رفتہ تمھیں سب کچھ یاد آ جائے گا۔ میں تمھاری مدد کروں گی۔"

"او وہ! تم کتنی اچھی ہو زرین" اس نے احسان مندانہ لہجے میں بہکتے ہوئے اپنی آنکھیں موند کر اپنا سر زرین کے بازوؤں پر یوں ٹکا لیا جیسے وہ اس کے لیے آغوشِ مادر رہی ہو۔

زرین نے آنکھوں ہی آنکھوں میں مجھے خاموش رہنے کا اشارہ کیا پھر کامران سے مخاطب ہو گئی "کیا تم تھک گئے ہو؟"

"نہیں" اس کی آواز بوجھل سی تھی "پتا نہیں یہ بدلتے چہرے بار بار کیوں سامنے چلے آتے ہیں۔ تمھارے بتانے پر جب بھی اپنی یادداشت کے تاریک خانوں کو کھنگالنا چاہتا ہوں تو سر پھٹنے لگتا ہے۔ ماں باپ، بہن بھائی، رشتے دار، کوئی بھی تو یاد نہیں آتا۔ بس یوں محسوس ہوتا ہے جیسے میں اچانک ہی زمین سے اگ آیا ہوں یا آسمان سے ٹپکا ہوں۔" اس نے ایک دبی دبی سسکاری بھر کر کہا "تمھارے سوا کوئی بھی تو یاد نہیں رہا ہے مجھے۔"

اسے میں پہلے بہت قریب سے دیکھ چکا تھا لیکن اس وقت کی گفتگو سن کر دنگ رہ گیا۔ وہ اس وقت بالکل ہوش مندوں جیسی باتیں کر رہا تھا۔ بس یادداشت اس کا ساتھ نہیں دے رہی تھی۔ میں اس وقت کافی عرصے بعد اس سے ملا تھا اور اس کی حالت میں حیرت ناک سرعت سے مثبت تبدیلیاں نمودار ہوئی تھیں۔ مجھے خیال آیا کہ کاش اس وقت عزالہ اپنے گھر ہوتی تو جوان بھائی کی شفایابی کی حوصلہ افزا خبر سے کس قدر خوش ہوتی لیکن وہ قیدی تھی۔ کرنل اس کے اغوا کے سلسلے سے بے نیاز اور شمع اپنی لگائی ہوئی آگ میں سلگ رہی تھی۔ پورے گھر میں کوئی ایسا نہ تھا جو کامران کی جزوی صحت یابی کا جشن مناتا۔

اکبر کے ہاتھ میں قدرت نے واقعی شفا دی تھی۔ نامعقول دیوانوں کی طرح قہقہے لگانا، مار دھاڑ اور ایذا پرستی کے جنون میں مبتلا کامران کی سلجھی ہوئی گفتگو سن کر مجھے یقین ہو گیا تھا کہ اگر اکبر انھی خطوط پر علاج کرتا رہا تو قلیل سی مدت میں اس کی کھوئی

ہوئی یادداشت بھی واپس لے آئے گا۔
ماضی کے حوالے سے کامران کے ذہن میں بس ایک ہی نام زندہ تھا۔ گڈی۔
وہ عفواللہ کو بچپن میں گڈی کہتا تھا اور اب نرس کو وہ نام دے بیٹھا تھا۔ نظر تو یہ آ رہا تھا کہ نام کے ساتھ ہی اس نے اپنی پسندیدہ نرس کو بہن کا سا احترام بھی دیا ہوا تھا ورنہ وہ کہاں تک اس کی چیرہ دستیاں سہتی؟ اور بدقسمتی کی بات یہ تھی کہ کامران کی وہ گڈی چند گھنٹے قبل اپنی آزادی سے محروم ہو کر دیولا لیٹنگ قید میں جا چکی تھی۔
نجانے وہ بے چاری کہاں اور کس حال میں تھی؟
میں بدستور دروازے میں کھڑا ہوا تھا اور نرس کم و بیش کامران کی ہم عمر ہونے کے باوجود کسی شفیق ماں کی طرح ہولے ہولے اس کا سر سہلا رہی تھی کہ اچانک پیچھے سے کوئی نمودار ہوا اور مجھے تقریباً دھکیلتا ہوا کمرے میں گھستا چلا گیا۔ اندر نرس کے قریب پہنچ کر وہ سفید پوش وارڈ بوائے میری طرف گھوما تھا اور ناگوار نگاہ ڈالنے کے بعد دوبارہ نرس کی طرف متوجہ ہو گیا جو کامران کی حالت کے پیش نظر اس کی بے جا مداخلت پر برہم نظر آ رہی تھی۔
وارڈ بوائے نے مدھم سرگوشیانہ لہجے میں نرس سے کچھ کہا جس پر ان دونوں میں کچھ سوال جواب ہوئے لیکن میرے پلے بھنبھناہٹ کے سوا کچھ بھی نہ پڑ سکا۔ اس دوران جس بات پر مجھے تشویش ہوئی وہ یہ تھی کہ اس دوران وارڈ بوائے نے کئی بار مشتبہ انداز میں میری طرف دیکھا جیسے اسے میری جانب سے مداخلت کا اندیشہ رہا ہو۔
میرے لیے اس کا وہ رویہ تشویشناک تھا۔ یوں تو اس اسپتال میں، میں کئی بار بڑی اچھی ہنگامہ آرائیاں کر چکا تھا لیکن کسی بھی موقع پر شناخت کی نوبت نہیں آسکی تھی۔ البتہ آخری مرتبہ زخمی اسے ٹوکا جیتا کرتا ہوا جب وہاں پہنچا تو اکبر سے براہ راست سامنا ہوا تھا لیکن میں اس کے آدمیوں کی دخل اندازی سے پہلے ہی اسے ٹوکے تعاقب میں عقبی کھڑکی سے نکل بھاگا تھا۔
وارڈ بوائے کے مشکوک رویے سے مجھے شبہ ہو رہا تھا کہ کہیں مجھے پہچان کر اسپتال میں گھیرنے کا منصوبہ تو نہیں بنایا جا رہا ہو۔
اپنی پیغام رسانی سے فارغ ہو کر وارڈ بوائے جیسے ہی میرے پہلو سے گزرا میں نے لپک کر راہداری میں اسے جا لیا۔ اپنے بازو پر میری غیر معمولی گرفت محسوس کرتے ہی وہ بوکھلا گیا۔
"کک... کیا ہے... بات ہے... ہا... ہاتھ چھوڑو میرا۔"
"کس کا پیغام لانے تھے برخوردار؟" میں نے اپنی انگلیوں کے سرے سختی کے ساتھ اس کے بازو میں پیوست کرتے ہوئے سرسراتے ہوئے درشت لہجے میں سوال کیا۔
"ڈ... ڈاکٹر نے ہی... ہدایت دی تھی مریض کے بچ..." وہ ہکلاتے ہوئے بولا لیکن اس کی آنکھوں سے صاف ظاہر تھا کہ وہ جھوٹ بول رہا تھا لیکن وہاں راہداری میں اس سے پوچھ گچھ کا موقع نہیں تھا۔ کسی بھی لمحے کہیں سے کوئی نمودار ہو کر صورت حال کو میرے حق میں خطرناک بنا سکتا تھا۔
"ذرا میں بھی تو سنوں کہ کیا ہدایت تھی؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے کہا۔
"مسٹر!" اچانک میرے کانوں میں ایک نسوانی آواز گونجی۔ میں گھوما تو نرس کامران کے دروازے سے باہر کھڑی تھی۔ "چھوڑ دیں اسے اور ادھر لوٹ آئیں ورنہ میں مریض کو چھوڑ کر چلی جاؤں گی۔" وہ تحکمانہ لہجے میں کہہ رہی تھی۔
لیکن وارڈ بوائے اس سے پہلے ہی میری توجہ نرس کی طرف مبذول ہونے کا فائدہ اٹھا کر میری گرفت سے نکل بھاگا تھا۔ میں سر جھٹک کر کامران کے کمرے کی طرف ہو لیا۔
وہ بدستور آرام کرسی پر نیم دراز تھا لیکن ان چند ہی لمحوں میں گہری نیند سو چکا تھا۔ آخری لمحات کی کرب ناک ذہنی کشمکش کے باعث اس کا پورا چہرہ پسینے میں ڈوب چکا تھا۔
"اسے کیوں روکا تھا آپ نے؟" نرس نے چبھتے ہوئے ملامت آمیز لہجے میں سوال کیا۔
"میں جاننا چاہتا تھا کہ وہ اس قدر رازدارانہ انداز میں کیا پیغام لایا ہے؟" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔
"آپ اس کے فرائض میں دخل انداز ہوئے ہیں۔" وہ روکھے لہجے میں بولی۔ "اگر آپ کو اس سے کوئی شکایت تھی تو مجھ سے رجوع کرنا چاہیے تھا۔ یہ اسپتال ہے کوئی جنگل نہیں جہاں زبردست کو بالادستی کا حق حاصل ہو۔ مریضوں کی شب و روز کا یہ جملہ تو ہمارے تصور سے کہیں زیادہ ہے۔ آپ لوگوں کو ایسی نوازشوں سے محفوظ ہی رکھنا چاہیے۔"
"میں معذرت خواہ ہوں۔" میں نے سرسری لہجے میں کہا۔ اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سوال کیا۔ "وہ پیغام؟"
"آپ کا رویہ بتا رہا ہے کہ پیغام آپ کے لیے خوشگوار نہیں تھا۔" اس بار اس کے لہجے میں تحقیر کا ہلکا سا شائبہ بھی ہو گیا۔ "یہ اسپتال ہے خیرات گھر نہیں۔ مریض کو ایک ... کے ساتھ داخل کرایا گیا تھا ... پیشگی رقم کتنے دن ساتھ دے سکتی ہے یہ ڈاکٹر کا احسان ہے اس نے آپ کے مریض کو پاگل خانے نہیں بھجوایا۔ مریض...

ہی طور رہنا چاہیے۔"

"میں ہر وقت محتاط رہتی ہوں، تم میری فکر مت کرو۔ ویسے ان بیچاروں کو میں غزال کے حق پر ڈاکا نہیں ڈالنا چاہتی۔ مجھے تمہاری اور اس کی چاہت کا اچھی طرح اندازہ ہو گیا ہے۔ میں یہ یاد دلانا چاہتی ہوں کہ تم پر کچھ میرا بھی حق ہے۔"

"حق اندھوں اور معذوروں کا ہوتا ہے رخشی۔" میں نے دل ہی دل میں اندھی عورت کی شکایت یاد کرتے ہوئے کہا۔ "تم جوان، حسین اور صحت مند ہو، شہزادہ ہو تو ترکش کے ہر تیر سے ایک نئے شکار کو گھائل کر سکتی ہو۔ میں تو غول سے بچھڑا ایک آوارہ پنچھی ہوں جو اڑتے اڑتے تھک کر کہیں گر جائے تو وہیں اپنا نشیمن بنا لیتا ہے یا اڑتے اڑتے بادلوں سے اوپر کی فضاؤں میں خطر کر جان دے دیتا ہے۔"

"تم کیا عجب ہو جوگی!" فون پر اس کی کھلکھلاہٹ اور سنائی دی۔ "تم کمال بھی، نشیمن، شکستہ بال، یہ ساری خرافات تمہیں زیب نہیں دیتیں۔ یہ روگ ان ہی کو پالنے دو جو عملی زندگی سے فرار حاصل کر کے اپنے خیالوں کی دنیا میں دن رات شعر بننے میں مصروف رہتے ہیں۔ تم بھی تو باشعور ہو لیکن ایسی پست باتیں تو نہ سوچو۔"

میں ادبی تمام تر ادا اس کے باوجود مجھے کہنا پڑا۔ "شاعروں کے حق میں اتنی گستاخ نہ ہو۔۔۔۔"

اس نے فوراً ہی میری بات کاٹ دی۔ "مجھے غلط نہ سمجھو، شاعروں کی میں بہت عزت کرتی ہوں، فیض سے فراز تک بہتوں کی کتابیں میرے پاس رہتی ہیں۔ یہ ان کی بات ہے جو شاعری کو ہی جینا، کھانا، پینا اور اوڑھنا چاہتے ہیں۔ ایک ایک غزل لکھنا بار بار شاداں کرتے ہیں اور مدبر باتوں کی ایک ادائی تصویر دیکھتے ہیں۔"

"اس موضوع پر پھر کبھی بات ہو گی۔۔۔۔ اس وقت میں کرنا چاہو تو..." میں نے بات ختم کرنے کی نیت سے تھکے ہوئے لہجے میں کہا۔

"یاد رکھنا کرنل کر نہ گئے تو خوابوں میں جلتی رہوں گی۔" ایک جھنکار کے ساتھ اس نے سلسلہ منقطع کر دیا۔

"کیا شاعری ہو رہی تھی اس کے ساتھ؟" سلطان شاہ نے ذرا تمسخرانہ لہجے میں سوال جڑ دیا۔

"کہنے لگی وہ اتنی زبان دراز عورت ہے۔" میں نے جھلک کر کہا۔ "شعر لکھنے کی بات سے چڑتی ہے۔"

"کیا بیٹے کی بات کی ہے اس نے؟" وہ بے اختیار چونک اٹھا۔ "بعض بچے تو شعر کہتے ہوئے ایسے تڑپتے ہیں، دردناک منہ بناتے ہیں جیسے بڑے وال شعروں کی ولادت ہو رہی ہو۔ میں بڑا غور کرنے کے باوجود اس کیفیت کو آج تک کوئی نام نہیں دے سکا تھا۔"

"تم کیا جانو یہ شعر و شاعری؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے کہا۔

"مڈل پاس، میٹرک فیل ہوں۔" وہ سینہ پھیلا کر بولا۔ "انگریزی میں مار کھاتا ہوں، مادری زبان کی بات ہو تو مادر پدر ایک کر کے رکھ دیتا ہوں، کبھی آزما کر دیکھ لینا۔"

"لیکن تمہاری مادری زبان تو شاید پشتو ہے۔" میں نے اسے یاد دلایا۔

"ہاں اب تو یہ چکر بھی چل نکلا ہے۔" اس کے لبوں سے کمزور سی آواز نکلی۔ اس کا چہرہ بے رونق ہو گیا اور آنکھیں یوں بجھ گئیں جیسے تصور میں کوئی ناخوشگوار تصویر ابھر آئی ہو۔

پھر اچانک ہی کرنل ہولے ہولے کراہتا ہوا وہاں آ پہنچا۔

"کچھ پتا چلا میری بچی کا؟" اس نے باری باری ہم دونوں کو دیکھتے ہوئے دردناک لہجے میں سوال کیا۔ اس کے ہر سانس کے ساتھ دل کی گہرائیوں سے نکلی آہیں بلند ہو رہی تھیں اور کیوں نہ ہوتیں، کیوں کہ اس بے چارے کی زندگی کا سرمایہ آنکھوں سے چھوٹ رہا تھا۔ بیمار کا جوان بیٹا بڑھاپے کا سہارا بننے سے پہلے دیوانگی کا عذاب سہہ رہا تھا اور غزالہ یوں اغوا کر لی گئی تھی جیسے وہ جیتی جاگتی لڑکی نہیں بلکہ موم کی مورت رہی ہو۔

"وہ جہاں ہے عزت اور آرام سے ہے۔" میں نے کرنل کا شانہ تھپتھپا کر بھاری آواز میں کہا۔ "شاید کل میرے جانے سے پہلے اس سے بات بھی ہو جائے۔۔۔۔ آپ فکر نہ کریں وہ جلد ہی گھر آ جائے گی۔"

"ہائے۔۔۔ میں فکر نہ کروں۔" وہ سینے پر ہاتھ مار کر گلوگیر آواز میں چلا اٹھا۔ "میری بوڑھی ہڈیوں پر یہ داغ بھی آنا تھا۔ میں اس دن سے پہلے ہی کیوں نہ مر گیا۔"

کرنل کا صدمہ اپنی جگہ بالکل جائز تھا لیکن اس کی گفتگو اس وقت مجھے سخت ناگوار گزر رہی تھی تاہم میں اسے نظر انداز کرنے کی ہمت نہ کر سکا اور تھوڑا سا وقت برباد کر کے اسے کامران کے تابناک مستقبل میں الجھا دیا۔ وہ بھی کبھار کامران سے ملتا رہا تھا اسے یہ بھی معلوم تھا کہ وہ جسمانی طور پر صحت مند ہے لیکن جو کچھ میں نے دیکھا تھا وہ کرنل کے لیے بھی انکشاف سے کم نہیں تھا۔ بیٹے کی صحت یابی کے تذکرے نے اس کے دل کا بوجھ خاصا ہلکا کر دیا۔

"میرا نام تنویر ہے پہلوان جی!" میں نے اپنے لانے والے کی تقلید میں اسے مخاطب کرتے ہوئے کہا۔ "میری سمجھ میں نہیں آتا کہ یہ لوگ مجھے کیوں پکڑ لائے ہیں؟"

"اور یہ کیا بتا رہا تھا؟" کاکا پہلوان غصیلے لہجے میں غرایا۔

"وہ اپنا ایک کردار تھا" میں نے بے پروائی کے ساتھ کہا۔

"ہو جاتا ظالم! ہنر ایسی سے ہو سکے تو فوراً پہچان ہو گئے؟"

"اسے پانچ ہزار روپے دے تاکہ" کاکا پہلوان نے اپنے ایک ساتھی سے مخاطب ہو کر کہا اور اس نے ایک طرف رکھی ہوئی الماری میں سے پچاس کے نئے نوٹوں کی ایک سو کی گڈی نکال کر مجھے لانے والے کی طرف اچھال دی۔

گڈی لے کر اس کے چہرے پر خوشی نمودار نہ ہو سکی بلکہ وہ مذبذب انداز میں کاکا کی طرف دیکھتا رہا۔

"گن لے پورے پانچ ہزار ہیں ایک بھی کم نہ ہو گا۔" کاکا نے واپس اپنی جگہ سنبھالتے ہوئے کہا۔

"پورے سات ہزار کی بات ہوئی تھی" وہ جھجکتے ہوئے بولا۔ "ہزار دو ہزار تو پرانے نوٹ دے دو مجھے؟"

اس کے مطالبے پر کاکا بھڑک اٹھا۔ اس نے مجھے لانے والے کو کڑی نگاہوں سے گھورتے ہوئے کہا۔ "اسے لے کر یہاں سے چل۔ سمجھا مجرم کے تخم! یہ سارے اصل ہیں، مجھے مروا دو گے کیا سال بھر

مرنا تھوڑی ہے ہیں؟"

وہ شخص برقعہ پہنے ہوئے فوراً ہی وہاں سے نکل چلا گیا لیکن میرے لیے تو ابھی درد سر کا ایک بہانہ ہاتھ آ گیا تھا۔ ان دونوں کے مکالموں سے صاف ظاہر ہو گیا تھا کہ کاکا پہلوان شہر میں جعلی کرنسی پھیلانے کے دھندے میں ملوث تھا جب کہ منشیات کے کاروبار سے اس کی لاتعلقی ظاہر ہو چکی تھی پھر آخر اس جعلساز کو مجھ سے کیا سروکار تھا؟

"کیا سوچ رہا ہے بیٹھ جا اس طرف" کاکا نے ایک خالی صوفے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے مجھ سے کہا۔ "ذرا گلاس ختم کر لوں پھر تیرا بھی فیصلہ کرتا ہوں۔"

خالی صوفے کی طرف بڑھتے ہوئے میں نے دیکھا کہ کاکا پہلوان اور اس کے تینوں ساتھیوں کے سامنے میز پر گلاس رکھے ہوئے تھے لیکن ان میں کوئی ایسی تیز بو شراب تھی جس کی مہک بند کمرے کی فضا میں بھی شناخت کرنا مشکل تھی۔

"تم نے ابھی تک نہیں بتایا کہ مجھ سے تمہاری کیا دشمنی ہے؟" میں نے صوفے پر بیٹھتے ہوئے کہا۔

"تھوڑی دیر میں سب پتا چل جائے گا" کاکا کا ایک حواری بولا۔ "تیرے اوپر کاکا نے پانچ ہزار بلاوجہ تو نہیں خرچ کیے ہیں۔"

"اپنی چونچ بند رکھو گے تو تمہیں ہیضہ نہیں ہو جائے گا۔"

میں نے تلخ لہجے میں کہا: "میں کاکا سے بات کر رہا ہوں اس لیے تم تینوں میں سے کسی کو دخل انداز ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔"

میرے لہجے پر وہ شخص اچھل کر کھڑا ہو گیا۔ اس کا انداز بالکل ویسا تھا جیسے بڑک کی کسر رہ گئی تھی۔ کھڑے ہوتے ہی اس نے چیلنج بھرے غضبناک نگاہوں سے گھورا پھر استفسار طلب نظروں سے کاکا کی طرف دیکھا جیسے میری ہڈیوں کا سرمہ بنانے کے لیے اس کی اجازت کا طلبگار ہو لیکن کاکا سمجھدار آدمی تھا۔ اس نے اپنے آدمی کو روک دیا۔

"بیٹھ جا بندو!" وہ ہاتھ ہلا کر بولا: "مہمان آیا ہے اور یہ تیرا فیصلہ ہے کہ اس کی منہ زوری سے صبر کیا جاتا ہے۔ تھوڑی دیر کا مہمان ہے پھر اس کے سارے نخرے ڈھیلے پڑ جائیں گے۔ ان لوگوں نے اسے حلوا کھلانے کے لیے تو نہیں پکڑوایا ہوگا۔"

"جیسی تمہاری مرضی پہلوان!" بندو نے ڈھیلا ہو کر مایوسانہ انداز میں بیٹھ گیا: "بعد میں تو جو ہوگی سو ہوگی لیکن ابھی تو یہ یہاں بیٹھا ہمارے سینوں پر مونگ دل رہا ہے۔ کم از کم بے ہوش ہی کرا دو تو آرام تو خراب نہیں کر سکے گا ہمارا۔"

"ہوں۔" پہلوان کے حلق سے ایک معنی خیز آواز بلند ہوئی اور وہ ان دونوں کو نیچی آواز میں کچھ سمجھانے لگا۔ چند منٹ تک وہ چاروں مدھم آوازوں میں کچھ بحث کرتے رہے لیکن میں پوری توجہ مرکوز کرنے کے باوجود بے معنی بھنبھناہٹ کے سوا کچھ سننے میں کامیاب نہ ہو سکا۔

میری طرف دیکھ دیکھ کر چند منٹ تک رازدارانہ انداز میں تبادلہ خیال کرنے کے بعد کاکا کے دو حواریوں نے اپنی جگہ چھوڑ دی۔ ان میں بندو پیش پیش تھا اور تاکی اپنا سینہ پھلاتا اس کے عقب میں چلا آ رہا تھا۔

اس وقت تک میں بظاہر پرسکون انداز میں اپنی جگہ براجمان بے پروائی کے ساتھ سگریٹ کے کش لے رہا تھا لیکن ان دونوں کو جارحانہ انداز میں پیش قدمی کرتے دیکھ کر میں بھی اپنی جگہ چھوڑ کر کھڑا ہو گیا۔

"پٹھا جی دار معلوم ہوتا ہے۔" بندو نے تاکی سے مضحکہ اڑانے والے انداز میں کہا: "مقابلے کے بغیر یہ نہیں مانے گا۔"

"میرے قریب آئے تو اچھا نہیں ہوگا۔" میں نے غصیلے لہجے میں کہا: "مجھ سے ذرا دور ہی رہ کر بات کرو تو بہتر ہے۔"

"اسے پڑھنی! ہوش کے ناخن لے۔" کاکا پہلوان اپنی جگہ بیٹھے بیٹھے دہاڑا: "زیادہ سیانا بننے کی کوشش کی تو ابھی گولی مار دوں گا۔ میرے پاس بغیر آواز والا پستول موجود ہے۔ کسی کو کانوں کان بھی پتا نہ چل سکے گا کہ یہاں کیا ہو رہا ہے۔"

"شوق سے گولی چلاؤ۔" میں نے اسے للکارنے والے لہجے میں کہا: "جو لگ گئی اس پر پانچ ہزار انعام دوں گا۔"

"گولی خراب نہ کرو کاکا!" اسے اشتعال کے عالم میں دیکھ کر [illegible] نے جلدی سے کہا: "یہ بڑا ڈھیٹ اور حرام خور معلوم [illegible] ہم گھونسوں سے ہی زیر کر لیں گے۔"

اس نازک وقت میں میری ہر حس معمول سے کہیں زیادہ بیدار ہو چکی تھی اور مجھے پوری طرح اندازہ ہو گیا تھا کہ وہ لوگ [illegible] باوجود مجھ پر آتشیں اسلحہ آزمانے کی ہمت نہ کر سکیں گے [illegible] جس کسی نے بھی میری تلاش پر جاسوس کیا تھا غالباً ان پر [illegible] کر دی تھی کہ مجھے صحیح سلامت زیر ہو کا پہلی اور منہ بند کی طرح [illegible]

"کھائی میں مرچ آ جائے گی۔" میں نے تاکی کا [illegible] ہوئے کہا: "کاکا صاحب نے اسلحہ استعمال کرنے کا مشورہ [illegible] کیا لیکن ایسا نہ ہو کہ وہ بے چارہ اپنی مردانگی کا ماتم [illegible] کرتا رہ جائے۔"

بندو نے جارحانہ انداز میں میری طرف جست لگا دی [illegible] میں نے ایک طرف سرک کر خود کو اس کی زد سے بچانا چاہا لیکن [illegible] اس کے بے متوقع تھا وہ قد سے ترچھا ہو کر کسی [illegible] طرح مجھ سے ٹکرایا لیکن اس کوشش میں اپنا توازن برقرار [illegible] سکا اور میں نے اس کی گردن پر الٹے ہاتھ کی ضرب [illegible] اسے خاک چاٹنے پر مجبور کر دیا لیکن وہ کارروائی میرے لیے کسی کامیابی کی بنیاد نہ بن سکی۔ اس کے ڈھیر ہوتے ہی تاکی [illegible] درندے کی طرح اچانک مجھ پر آ پڑا۔

وہ تازہ دم اور ہوشیار تھا جب کہ میں اس کی طرف سے غافل تھا۔ وہ کسی جونک کی طرح میرے سینے سے لپٹ گیا [illegible] پاؤں اکھاڑنے کے لیے پیچھے کی طرف زور کرنے لگا۔ اس کی [illegible] یلغار سے مجھے اپنے قدم اکھڑتے ہوئے محسوس ہوئے [illegible] نے غصے اور اضطرار کے عالم میں اپنے دونوں ہاتھوں [illegible] کے بال جکڑ کر اس کے چہرے پر گھونسوں کی بارش شروع کر دی۔

ایک مخصوص [illegible] رفیدی کا وہ ردعمل تاکی کے لیے [illegible] بظاہر تھا۔ دو تین ہی گھونسوں میں اس کے اوسان خطا ہو گئے۔ اس کے حلق سے عجیب و غریب ناقابل فہم آوازیں [illegible] نکلیں۔ وہ نازک صورت حال دیکھ کر بندو اپنے ساتھی کی [illegible] لیے بے محابا آگے بڑھا اور پھر پیٹ پر پڑنے والی [illegible] وحشیانہ لات کی ضرب سے کراہتا ہوا پیچھے الٹ گیا۔ [illegible] گرنے ہوئے وجود پر میں نے لہولہان تاکی کو دھکیل دیا [illegible] اور چہرے پر پڑنے والی مسلسل ٹھوکروں کے باعث [illegible] کا چہرہ خون میں نہایا ہوا تھا۔

یہ سب کچھ اتنی سرعت کے ساتھ ہوا کہ ان دونوں [illegible]

"ہو ہو!" اس نے میری پشت پہ ہاتھ رکھ کر چند قدم کھسکتے ہوئے کہا۔ "اور دیکھو لڑکے ہم اپنے مہمانوں کی کس قدر تواضع کرتے ہیں، یہ بہترین خواب گاہ مختص ہے، وہ سب تمہارے تصرف میں ہے، گھنٹی بجا کر تم ایک خدمت گار ملازمہ کو طلب کر سکو گے جو تمہیں ضرورت کی ہر چیز فراہم کر دے گی۔"

"ہر چیز؟" میں نے کلائیوں پر بندھی رسیوں کی گرفت میں نرمی محسوس کرتے ہوئے ذرا زور دے کر سوال کیا۔

"ہاں!" وہ معنی خیز انداز میں مسکرایا۔ "ہر چیز سے مراد ہر چیز ہی ہوتی ہے، وہ تمہارے حکم سے سرتابی نہ کر سکے گی۔ ہم اپنے مہمانوں کی تمام فطری ضروریات کا خیال رکھتے ہیں۔" پھر وہ چونک کر بولا: "وہ کہانی کہاں رکی، کیا بات تھی؟"

"کبھی جاسوسی ادب پڑھنے کا اتفاق ہوا ہے؟" میں نے اپنی آزاد کلائیوں پر ابھرے نشانات کا جائزہ لیتے ہوئے سوال کیا۔

"نہیں۔" اس نے پُریقین انداز میں اپنا سر ہلاتے ہوئے کہا۔ "اسے پڑھ کر مجرم بھی بزدل ہو جاتے ہیں۔ ہر کہانی میں کھینچ تان کر آخر میں قانون کی بالادستی کو ثابت کیا جاتا ہے اور عملی زندگی میں اس کا عشر عشیر بھی نہیں ہوتا۔ مجرم اکثر تجربہ کار ہوتے ہیں اور قانون موٹی موٹی کتابوں میں دیمک کی خوراک بنا رہتا ہے۔"

"پھر تو پڑھنا ہی بے کار ہے۔" میں نے بے پروائی سے شانے اچکا کر کہا۔

"ابن صفی کی کچھ کہانیاں پڑھی تھیں۔" اس نے یوں ہچکچاتے ہوئے اعتراف کیا جیسے کسی غلطی کا مرتکب ہوا ہو۔

"بس بس!" میں ہاتھ اٹھا کر بولا۔ "میں یہی پوچھنا چاہ رہا تھا، تمہارے چہرے پر اگر ذرا سی زردی بھی ہوتی تو بہروپ بنانے سنگ ہی تھے۔ کیونکہ تم میرے ذہن میں سنگ ہی کی ہی تصویر تھی۔"

"بکواس!" وہ خفت آمیز انداز میں غرایا۔ "جہاں تک مجھے یاد ہے وہ ولن تو لوم تھا اور فخریہ اس کا اعلان کرتا پھرتا تھا۔"

"تم فکر نہ کرو۔" میں روانی میں کہہ گیا پھر صورت حال کا احساس کرتے ہوئے فوراً ہی قلابازی کھائی۔ "حسب نسب انسان کا ذاتی معاملہ ہوتا ہے میرے ذہن میں اس کا تصور بھی نہیں تھا، میں تو بس خدوخال کی مماثلت کی بات کر رہا تھا۔"

"یہ گھنٹی ہے اس لڑکی کو بلانے کے لیے۔" اس نے مسہری کے سرہانے لگے ہوئے ایک بٹن کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔

"بجا کر دیکھوں؟" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"تمہارے جانے کے بعد۔" وہ جلدی سے بولا۔

"میں لڑکی کی بات کر رہا ہوں۔" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔

"پتا نہیں وہ آئی بھی ہے یا نہیں۔"

"مجھے بھی تم سے کوئی زیادہ امید نہیں ہے۔" وہ اپنی اسی جھنجھلاہٹ آمیز انداز میں بولا۔ "مجھے اندازہ ہے کہ بس یہ وقت گفتگو کی نذر ہو گئے۔ خوش کلامی اور حاضر جوابی کو میں پسند کرتا ہوں لیکن بس اس حد سے تجاوز نہ کرنا، اجازت کے بغیر باہر نکلنے کی کوشش کی تو سنگین نتائج کا سامنا کرنا پڑے گا۔"

"یہ حال اسی قدر آرام ملتا رہا اور ضروریات پوری ہوتی رہیں تو شاید میں باقی عمر یہیں گزار دینے کے امکانات کا جائزہ لینے لگوں لیکن کیا میں یہ جان سکتا ہوں کہ مجھے اتنی عزت کے ساتھ یہاں کیوں لایا گیا ہے اور میں کن لوگوں کا مہمان ہوں؟"

"یہ دونوں سوال غیر ضروری ہیں، مناسب وقت آنے پر خود سب کچھ سامنے آجائے گا۔"

"یہ مناسب وقت کتنا وقت لے گا؟" اس بار میں نے کلائیاں سہلاتے ہوئے سنجیدگی کے ساتھ سوال کیا تھا۔ "گھنٹے، دن یا ہفتے؟"

"یہ سب میرے دائرہ کار سے باہر ہے۔" اس نے پیچھا چھڑانے کے سے خشک لہجے میں کہا۔

"کم از کم اپنا نام ہی بتاتے جاؤ۔"

"سنگ ہی سمجھتے رہو، اس سے تمہارے لیے کوئی فرق نہیں پڑے گا۔"

"ہو سکتا ہے کہ کسی وقت تم سے رجوع کرنا پڑ جائے تو میں تمہاری شناخت کیسے کرا سکوں گا؟"

"لڑکی تمہارا پیغام مجھ تک پہنچا دے گی۔" اس نے کہا اور پھر دروازے سے نکلتا چلا گیا۔ جاتے ہوئے وہ دروازہ بند کرنا نہیں بھولا تھا جس میں باہر سے لگنے والا خودکار قفل تھا جسے شاید اندر سے نہیں کھولا جا سکتا تھا جس کا مطلب تھا کہ وہ کمرا عام طور پر مجھ جیسے زبردستی اٹھوائے گئے مہمانوں کے تصرف میں آتا ہوگا۔

اب مجھے ہاتھ پیروں کی آزادی مل چکی تھی لیکن جسم پر دردیں ابھی تک موجود تھیں۔ میں نے کمرے کا جائزہ لیا تو بستر اور فرنیچر سے لے کر فرشی قالین اور وال کلاک تک ضرورت کی ہر چیز وہاں موجود تھی اور ایک طرف وسیع دیوارگیر الماری نظر آ رہی تھی۔ میں نے بڑھ کر اس الماری کے پٹ کھولے تو وہ واقعی ایک فل سائز وارڈروب ثابت ہوئی۔ اس میں خاصی بڑی تعداد میں نئے نئے مردانہ اور زنانہ ملبوسات موجود تھے لیکن ان سب کے سائز یکساں نہیں تھے جس سے پتا چل رہا تھا کہ وہ تمام ملبوسات کسی ایک جوڑے کے لیے مخصوص نہیں تھے بلکہ اس کمرے میں لائے جانے والوں کی ضرورت کے پیش نظر وہاں رکھے گئے تھے۔

میں نے اس الماری میں سے منتخب کر کے ایک خوب صورت

جیل رہا ہوں گا۔"

"بڑی تحقیر آمیز زبان استعمال کر رہی ہو تم۔" میں نے ملامت آمیز لہجے میں کہا۔ "غلامی نوکری سے بہت مختلف ہوتی ہے۔"

"بھول ہوگی۔" وہ شانے اچکا کر بے پروائی کے ساتھ بولی۔ "نوکری کے ساتھ جب رشتوں اور جذبوں کو بھی نیلام کر دیا جائے تو وہ غلامی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔" یہ بتاتے ہوئے یک بیک اس کا لہجہ تلخ ہو گیا۔ "جانتے ہو، پچھلے دو برس میں ہم نے صرف سات دن اکٹھے گزارے ہیں۔ باقی چھٹیوں میں وہ اپنی ماں یا دوسرے قریب المرگ رشتے داروں کی عیادت کرتا رہا۔"

اس کے ذاتی مسائل سن کر میری طبیعت اکتانے لگی تھی لہٰذا میں نے فوراً ہی موضوع ناؤ نوش کی طرف منتقل کر دیا اور وہ مسکراتے ہوئے میرے لیے گلاس تیار کرنے میں مصروف ہو گئی۔

ابتدا میں وہ ساقی گری پر کچھ اَڑی ہوئی تھی۔ اس کا کہنا تھا کہ اسے ڈیوٹی پر مشروبات سے دور رہنے کا حکم تھا لیکن میرا اندازہ تھا کہ وہ بمشکل احکام کی پابند کی گئی تھی لہٰذا میرے حکم پر اسے نوشی کرنا تھی۔ خوش قسمتی یہ تھی کہ سرسری باتوں میں وہ اپنی ذات کے گوشوں کی نقاب کشائی کر گزری تھی لہٰذا میں نے ان کمزور گوشوں کا فائدہ اٹھاتے ہوئے اسے اپنا ساتھ دینے پر آمادہ کر لیا۔

وہ فراخ دل اور خوش مزاج تو تھی ہی، میرا ارادہ تھا کہ اسے اتنی پینے پر مجبور کر دوں گا کہ وہ بہک کر میرے ہر سوال کا جواب دیتی چلی جائے اور میں اس سے یہ معلوم کر سکوں کہ میں اس وقت کہاں اور کس کا قیدی تھا۔

اس نے مجھ جیسے سلیقے کے ساتھ مے نوشی کا آغاز کیا تھا لیکن وہ عادی نہیں تھی۔ لہٰذا آدھا گلاس معدے میں منتقل ہوتے ہی بہکنے لگی لیکن اس حالت میں بھی اس نے میرے کسی سوال کا جواب نہیں دیا۔ شاید اس کے لاشعور میں اپنے بالادستوں کا شدید خوف جاگزیں تھا اور وہ بس اپنے پسندیدہ موضوع پر ہی بولتی رہی۔

اس کا خیال تھا کہ پیسہ زندگی کی حقیر ترین حقیقت تھی جسے ایک طوائف بہت آسانی کے ساتھ کما سکتی تھی اور اگر وہ اپنی خودداری آزاد چھوڑ دیتی تو ترک الوطن شوہر سے کہیں زیادہ رقم بٹور سکتی تھی لیکن زندگی کا لطف یہی تھا کہ رشتوں اور جذبوں کا بھرم یا احترام کرتے ہوئے کمایا جائے جو اس دور میں خاصا مشکل کام تھا۔

اور پھر جب وہ ہلکے سرور کے عالم میں تھی تو میں نے ایک بار پھر اس عمارت اور اس کے مکینوں کے بارے میں بات چھیڑ دی۔ قریب تھا کہ وہ کچھ بتا ڈالتی، اچانک دروازہ کھلا اور وہی شخص اندر گھس آیا جس سے میری پہلے ملاقات ہو چکی تھی۔

اسے طیش کے عالم میں اپنے روبرو دیکھ کر لڑکی کا چہرہ فق ہو گیا اور وہ شکستہ انداز میں سیدھی کھڑی ہوتی چلی گئی۔

"باہر جاؤ!" وہ اسے گھورتے ہوئے نکاسی کے راستے کی طرف ہاتھ اٹھا کر غرایا۔

"م... میرا قصور نہیں ہے سر! میرے ساتھ زبردستی کی گئی تھی۔" وہ رو دینے والی آواز میں ہکلاتے ہوئے بولی۔

"گیٹ آؤٹ!" وہ حلق کے بل دہاڑا اور لڑکی بوکھلا کر کمرے سے نکل چلی گئی۔

"وہ درست کہہ رہی تھی۔" لڑکی کے چلے جانے پر میں نے آہستگی کے ساتھ کہا۔ "وہ پینے پر اڑی ہوئی تھی، میں نے اسے زبردستی اپنا ساتھ دینے پر مجبور کیا تھا۔"

"مجھے اس سے کوئی سروکار نہیں۔" وہ بے پروایانہ لہجے میں بولا۔ لڑکی کے جاتے ہی اس کے چہرے کی سختی کافور ہو چکی تھی اور وہ پہلے کی طرح پُرسکون نظر آ رہا تھا جیسے وہ کبھی ناراض ہی نہ ہوا ہو۔

"کیا وہ اب دوبارہ یہاں نہیں آئے گی؟"

"تم اس کے اہل ثابت نہیں ہوئے۔ اب ایک مرد تمہاری خدمت پر مامور کیا جائے گا۔" وہ خشک لہجے میں بولا۔

بے اختیار میرے منہ سے ایک گہرا سانس آزاد ہو گیا۔

"پھر تم ہی مجھ پر مہربانی کرو۔ کم از کم یہ تو بتا دو کہ میں کس عمارت میں رکھا گیا ہوں؟ ظاہر ہے کہ تمہاری مرضی کے بغیر اب میں یہاں سے نکل سکوں گا۔"

"ہو سکتا ہے کہ بار برس کے بعد تمہیں دوبارہ بلائنڈ فولڈ کر کے یہاں سے رخصت کر دیا جائے۔ ایسی صورت میں عمارت کی نشاندہی ہمارے حق میں نقصان دہ ثابت ہوگی۔ اگر تم لڑکی سے معلوم کرنے میں کامیاب ہو جاتے تو تمہاری واپسی کے امکانات بھی ہمیشہ کے لیے ختم ہو جاتے لہٰذا بہتر یہی ہے کہ اپنے تجسس کو اب بالائے طاق رکھ دو۔"

یہ کہہ کر وہ کمرے سے چلا گیا اور میں گہری سوچ میں پڑ گیا۔

اس نے جس طرح بروقت مداخلت کی تھی اس کی روشنی میں صاف ظاہر تھا کہ وہ کمرے میں پوشیدہ کسی خفیہ مائیکرو فون کے ذریعے ہونے والی ساری گفتگو سن رہا تھا۔

اس واقعے کے بعد میں نے دوبارہ گتھی سلجھانے کی کوشش ہی نہیں کی کیونکہ مجھے اندازہ تھا کہ اس بار کسی کرخت صورت اور تند خو آدمی کا ہی سامنا ہوگا۔

میں بستر پر دراز وہاں موجود رسالوں کی ورق گردانی سے دل بہلانے کی کوشش کرتا رہا لیکن ذہن مسلسل پریشان تھا۔ ایک طرف حمزہ الدویدار کی قید میں تھی اور دوسری طرف میں اس مصیبت میں گرفتار ہو گیا تھا جس سے نجات غلامی کی بنا پر کوئی صورت نظر

نہیں آ رہی تھی۔

رات دس بجے کے قریب اچانک دروازہ کھلا اور میں چونک کر سیدھا ہو بیٹھا۔ اس بار آنے والے تعداد میں دو تھے اور دونوں ہی کے چہرے خراب نظر آ رہے تھے۔ انھوں نے اندر داخل ہونے کے بعد دروازہ بند کر دیا اور میری طرف بڑھتے چلے آئے۔

"تمھارا نام کیا ہے؟" ان میں سے ایک نے میرے سامنے آتے ہی براہ راست سوال کیا تھا۔

"تنویر علی۔" میں نے اس کے چہرے پر نظریں جما کر جواب دیا۔

"ڈیتھ بھی کہلاتے ہو؟" اس نے خشک لہجے میں سوال کیا اور میں نے اثبات میں اپنا سر ہلا دیا۔

"لڑکی کہاں ہے؟" اس نے سوال کیا اور میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ اپنے سوال سے اس نے آخر کار وجود کو ظاہر کر ہی دیا تھا۔

"لڑکی روپوش ہے۔" میں نے مضبوط ہوتے لہجے میں کہا۔ "اگر میں غلطی نہیں کر رہا تو شاید اس وقت لائیڈز کالج میں موجود ہو۔"

"کیا اس سے کوئی فرق پڑتا ہے؟" اس نے زہریلے لہجے میں سوال کیا۔ اس کے ساتھ آنے والا دوسرا شخص ابھی تک خاموش تھا۔

"یقیناً پڑے گا۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "اب میں تمھاری کسی بات کا جواب دینے سے پہلے ڈی سوزا سے ملنا چاہوں گا۔"

"کیا کام ہے اس سے؟"

"اسی کو بتا سکوں گا۔" میں نے جواب دیا۔

اس نے بے پروائی سے اپنے شانے اچکائے۔ "تمھاری مرضی۔ اطلاعاً عرض ہے کہ ڈی سوزا آج صبح ہی شہر سے باہر گیا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اس کی واپسی دس بارہ روز تک نہ ہو سکے۔"

"ایسی صورت میں اس کی جگہ کوئی اور کام کر رہا ہو گا۔" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔

"میں تمھارے سامنے موجود ہوں۔ اس کا چارج میرے پاس ہے۔" وہ بولا۔

"مجھے ائیرپورٹ سے غیر ضروری طور پر اٹھوایا گیا ہے۔ میں بلیو بیل کے حوالے سے خود لائیڈز کالج رپورٹ کرنے آ رہا تھا۔" میں نے چند ثانیوں کے توقف کے بعد کہا۔

"بلیو بیل؟" اس نے حیرت سے دہرایا۔ "یہ کیا بلا ہے؟"

بے اختیار میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں۔ یہ تو میرے وہم و گمان میں بھی نہیں رہا تھا کہ لائیڈز کالج میں کوئی متعلق آدمی اس کوڈ کو پہچاننے سے منکر بھی ہو سکے گا۔

"مجھے ڈی سوزا سے ملاقات کے لیے یہی کوڈ بتایا گیا تھا۔" میں نے پرسکون رہنے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔

"میں اس کوڈ کو تسلیم کرنے سے انکار کرتا ہوں۔" اس نے درشت لہجے میں کہا۔ "اب شرافت سے لڑکی کا پتا بتا دو۔ [illegible] رکھنا کہ یہاں تمھارے بدن سے پوری کھال اتار لی جائے گی اور تمھاری آواز سننے والا کوئی نہ ہو گا۔"

"تم جو چاہو کر سکتے ہو..." میں کہنا ہی چاہ رہا تھا [illegible] دوسرا آدمی اچانک مجھ پر ٹوٹ پڑا اور مار پیٹ شروع ہو گئی۔ بے خبری میں اپنے جبڑے پر ایک طاقتور [illegible] کے بعد میں سنبھلنے بھی نہ پایا تھا [illegible] وحشیانہ جوش و خروش کے ساتھ میرا چہرہ [illegible] مجھ سے لڑ رہا تھا اور ڈی سوزا [illegible] دعویٰ کرنے والا وہ شخص لاتعلقی [illegible] تماشا دیکھتا رہا جیسے مقابلے کے اختتام پر جیتنے والے کو [illegible] کا ارادہ رکھتا ہو۔

ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے ان دونوں کے باہمی [illegible] کے بارے میں کوئی ناقابل تسخیر سمجھوتا موجود تھا جس کی رو سے ڈی سوزا کی جانشینی کا دعویدار [illegible] جب کہ دوسرا [illegible] بغیر مار دھاڑ پر مامور تھا۔ [illegible] اور وحشیانہ ٹکراؤ میں اضطراری کراہوں کے سوا اس کی زبان سے ایک لفظ بھی نہیں نکلا تھا جب کہ ایک آدھ مرحلے پر میرے ہاتھوں اس کی بری طرح ٹھکائی ہونے کے باوجود دوسرے نے اپنی جگہ سے ہلنے کی بھی زحمت نہیں کی تھی بلکہ [illegible] میں ہاتھ ڈالے [illegible] اس کی لاتعلقی میں کچھ اضافہ ہی ہو گیا تھا۔

یہ غنیمت تھا کہ میرے سامنے صرف ایک ہی حریف تھا لیکن ایک دو بار میری گرفت میں آ جانے کے بعد وہ جس طرح خود کو بچاتے ہوئے دوبارہ مجھ پر حملہ آور ہوا تھا اس کی بنا پر میں اس کی مہارت [illegible] کا قائل ہونے پر مجبور ہو گیا تھا۔ [illegible] کے پیش نظر مجھے اس بات سے بھی خاصا اطمینان تھا کہ مار پیٹ کے باوجود ان میں سے کسی نے ہتھیار [illegible] کا سہارا لیا تھا نہ اس کے استعمال کی دھمکی دی تھی۔

[illegible] ہوئے ایک بار میرے حریف [illegible] انداز سے [illegible] غلطی سرزد ہو ہی گئی اور وہ خود کو [illegible] سے بچانے کے لیے لڑکھڑاتا ہوا [illegible] دو قدم پیچھے چلا گیا۔ جوں ہی وہ دونوں ہاتھوں سے [illegible] ٹھہرا، میں نے پوری قوت کے ساتھ اس کی [illegible] لات رسید کی اور وہ [illegible] بائیں پہلو پر الٹ گیا۔ میں [illegible] سنبھلنے کا موقع دیے بغیر اس پر سوار ہو گیا اور اس کے چہرے پر دونوں طرف سے تابڑ توڑ مکے برسانے شروع کر دیے۔

اس وقت میں خود بھی اشتعال اور گھبراہٹ کا شکار ہو رہا تھا مجھے کوئی اندازہ نہیں تھا کہ میرے ہاتھوں پٹنے والے کا ساتھی کتنی دیر تک صبر اور تحمل کے ساتھ تماشا دیکھ سکے گا۔ وہ کسی بھی لمحے مداخلت کر کے کھیل ختم کرا سکتا تھا۔ اسی اندیشے کے پیش نظر میرے دونوں ہاتھ پوری طاقت کے ساتھ مسلسل چل رہے تھے تاہم میری سابقہ ضربات خطرناک نہیں تھیں لیکن جو دو چار گھونسے ٹھیک نشانے پر پڑے، خصوصاً گھونسوں نے پٹنے والے کی دائیں آنکھ تباہ کر دی تھی اور ابرو سے ذرا اوپر پیشانی بھی کھل گئی تھی جس سے بہنے والا خون اس کے چہرے اور گردن پر پھیلتا جا رہا تھا اور وہ اپنی تمام تر قوت صرف کر کے خود کو میری گرفت سے آزاد کرانے کے لیے بے چین تھا اور میں کسی پیشہ ور باکسر کی طرح بار بار اس کے زخموں کو ہی نشانہ بنانے کی کوشش کر رہا تھا۔

وہ کئی منٹ تک میرے ہاتھوں بے رحمی کے ساتھ پٹتا اور کسی مینڈھے کی طرح ڈکراتا رہا لیکن اس کے ہاتھ پیر ڈھیلے پڑنے کے بجائے اس کی کوششوں میں تیزی پیدا ہوتی چلی گئی اور پھر اچانک ہی اس نے مجھے کسی حقیر وجود کی طرح اپنے بدن سے اچھال پھینکا۔ اس بار وہ حیرت ناک سرعت کے ساتھ فرشی قالین سے اٹھا تھا اور اپنے خون میں ڈوبے ہوئے چہرے کے ساتھ کسی گینڈے کی طرح میری طرف آیا تھا۔

اس نے مٹھیاں بھینچ کر اپنے دونوں ہاتھ سامنے فضا میں لہراتے ہوئے تھے جیسے ایک ہی وار میں میرا جبڑا توڑ دینے کا مصمم ارادہ کر چکا ہو۔ میں نے اٹھتے ہوئے اپنی تمام تر توجہ اس کے گھومتے ہوئے مکوں پر مرکوز رکھی لیکن اس نے اپنی ٹانگیں فضا میں اچھال کر اپنے وجود کے سارے وزن کو کام میں لاتے ہوئے اتنی قوت کے ساتھ میری پیشانی پر ٹکر ماری کہ میرے حلق سے بے اختیار ایک چیخ نکل گئی اور آنکھوں کے سامنے اندھیرا سا چھا گیا۔

میں کئی ثانیوں تک تقریباً بے حس و حرکت قالین پر پڑا رہا۔ اس بدترین ٹکر نے مجھ پر سکتے کی سی کیفیت طاری کر دی تھی۔ آنکھوں کے سامنے کبھی اندھیرا اور کبھی روشنی دائرے بنا رہے تھے۔ اعصاب مفلوج ہو کر رہ گئے تھے لیکن میں اپنے حریف کے چیختے ہوئے سانسوں کی تیز آوازیں اپنے قریب ابھرتی سن رہا تھا۔

"مر تو نہیں گیا؟" اچانک اس سکوت میں دوسرے کی تشویش آمیز آواز گونجی۔

"شاید نہیں۔" میرے حریف نے ہانپتے ہوئے پہلی بار زبان کھولی ہے اگر پسلیوں پر دو تین ٹھوکریں لگا کر بھی نہ بولا تو پھر اس کے ہوش میں آنے کا انتظار کرنا ہوگا۔ یہ آسانی کے ساتھ مرنے والا نظر نہیں آتا۔"

اس کی وحشیانہ ٹکر نے بلاشبہ مجھے ہلا کر رکھ دیا تھا۔ میرا سر پھوڑے کی طرح دکھ رہا تھا اور پیشانی پر گرم گرم لہو کی نمناک لکیریں بھی سرسراتی سی محسوس ہو رہی تھیں لیکن اعصاب اس حد تک معطل ہو کر رہ گئے تھے کہ ہاتھ ہلا کر پیشانی تک لے جانا بھی دشوار تھا۔ آنکھیں کھولنے میں ناکام ہو کر میں نے ارادہ کیا تھا کہ کچھ دیر تک بے ہوشی کی اداکاری کرتے ہوئے ان کی بربریت سے محفوظ رہ کر اپنے حواس بحال کرنے کی کوشش کروں گا لیکن اپنی پسلیوں پر اس کی ٹھوکر بازی کا ذکر سنتے ہی میں نے ہڑبڑا کر آنکھیں کھول دیں۔ درد کی شدید ٹیسیں پپوٹوں سے ابھر کر پورے وجود میں سرایت کر گئیں۔ لحظہ بھر کے لیے تو شراروں کی بوچھاڑ کے سوا کچھ نظر نہ آیا۔ پھر میں نے درد کی پروا کیے بغیر کئی بار آنکھیں جھپکائیں تو چند فٹ کے فاصلے پر اپنے حریف کا خون میں نہایا ہوا چہرہ نظر آیا۔ اس کے ہونٹوں پر ابھی تک مسکراہٹ پھیلی ہوئی تھی جیسے اسے مدتوں بعد کسی من پسند مشغلے سے اپنا دل بہلانے کی اجازت مل گئی ہو۔

"لڑکی کہاں ہے؟" دوسرے کی للکارتی ہوئی آواز پگھلے ہوئے سیسے کی طرح میرے کانوں میں اترتی چلی گئی۔

میں آنکھیں کھول چکا تھا لیکن بینائی پوری طرح بحال نہیں ہو سکی تھی۔ دھندلاہٹ اور روشن و تاریک دھبوں کے باعث میرے لیے صحیح سچویشن کا ادراک کرنا محال ہو رہا تھا لیکن پھر بھی میں خود کو سنبھالتا ہوا اپنے قدموں پر کھڑا ہو گیا۔

"میں کچھ نہیں جانتا کہ تم کس لڑکی کے بارے میں پوچھ رہے ہو۔" میں نے ارادہ تو مضبوط لہجہ اختیار کرنے کا کیا تھا لیکن بولا تو اپنی آواز کی لکنت کو خود محسوس کیے بغیر نہ رہ سکا۔

"پھر ابھی چند منٹ پہلے کس لڑکی کی روپوشی کا ذکر کر رہے تھے؟" اس کا لہجہ زہریلا ہو گیا۔

میں نے ایک جھرجھری لے کر سر جھٹکا تو ذہن قدرے صاف ہوا اور مجھے یاد آیا کہ میں نے ابھی واقعی لڑکی کی روپوشی کا ذکر کیا تھا۔ لہٰذا اب اس بیان سے پھرنا ممکن نہیں رہا تھا۔

"ہاں، وہ ابھی تک روپوش ہے۔" میں نے شکست خوردہ لہجے میں کہا۔ "میں نے نہ کبھی اسے دیکھا ہے نہ جانتا ہوں، میرے لیے وہ بس ایک تصویر ہے اور مجھے اس کو تلاش کرنا تھا۔"

"یہاں تمہارے جسم سے ایک ایک ریشہ الگ کر دیا جائے گا۔" وہ غراتے ہوئے سفاکانہ لہجے میں بولا۔ "مرنا چاہو گے لیکن موت سامنے نظر آنے کے باوجود تم سے بہت دور ہوگی۔ اس انجام سے بچنے کی یہی ایک صورت ہے کہ جو کچھ پوچھا جائے بلاکم وکاست سچ بتاتے چلے جاؤ۔ ہمارے پاس ثبوت موجود ہے کہ وہ لڑکی تمہاری ساتھی ہے۔"

"میں پھر کہہ رہا ہوں کہ تم عجلت سے کام لے رہے ہو۔ میرا ڈی سوزا سے ملنا بہت ضروری ہے۔ اس کی واپسی تک تم مجھے اپنا قیدی رکھ سکتے ہو۔ اس کے آجانے کے بعد بھی میں تمہارے رحم وکرم پر رہوں گا۔ اس وقت جو چاہو کر لینا۔"

"ڈی سوزا پر اتنا انحصار مت کرو۔" وہ درشت لہجے میں بولا۔ "ڈی سوزا کو اگر تمہارے بارے میں کوئی ہدایت ملی ہوتی تو وہ مجھے باخبر کیے بغیر باہر نہ جاتا۔ وہ بہت ذمے دار آدمی ہے۔ مجھے تو یوں محسوس ہو رہا ہے کہ تمہیں ڈی سوزا کا فریب دے کر ہمارے کسی بہی خواہ نے تمہیں ہماری طرف ہانکا تھا۔ اب یہ تمہاری بدقسمتی ہے کہ اپنی مرضی سے چل کر یہاں پہنچنے کے بجائے تم کالا کے آدمیوں کے ذریعے قیدی بنا کر لائے گئے ہو۔ میں ڈی سوزا کے آنے سے پہلے تمہاری زبان سے ہر قیمت پر سچ اگلوانے کا فیصلہ کر چکا ہوں۔"

"سچ سن چکے ہو لیکن اسے تسلیم کرنے پر آمادہ نہیں ہو۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "تمہارے ذہن میں میری طرف سے بدگمانیاں جڑ پکڑ چکی ہیں اور تم میری زبان سے صرف وہی کچھ سننا چاہتے ہو جو تمہارے ذہن میں ہے لیکن یہ ہرگز نہ ہو سکے گا۔ تم میری بوٹیاں بھی اڑا ڈالو گے تو ہر بوٹی وہی پکارے گی جو میں اب کہہ رہا ہوں۔"

میری بصارت خاصی حد تک بحال ہو چکی تھی اور مجھے سامنے کھڑا ہوا تنومند حریف بالکل واضح نظر آ رہا تھا۔ اس کی پھٹی ہوئی پیشانی سے خون کی خاصی مقدار بہہ چکی تھی جس نے چہرے کے ساتھ ہی اس کے لباس کو بھی رنگین کر ڈالا تھا۔ دائیں آنکھ کے نیچے چوٹ پر اس قدر شدید ورم آیا تھا کہ وہ آنکھ عملاً بند ہی ہو کر رہ گئی تھی۔ بظاہر وہ اپنی حالت سے بے پروا نظر آنے کی کوشش کر رہا تھا لیکن اس کے ڈھلکے ہوئے شانوں سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ میرے ساتھ زور آزمائی اسے توقع سے کہیں زیادہ بھاری پڑی تھی۔

میرے خاموش ہونے پر وہ اپنے ساتھی کی طرف گھوما۔ "تھامسن بہت ڈھیٹ ہے۔ تھرڈ ڈگری کے بغیر زبان نہیں کھولے گا۔"

"ہوں۔" مجھ سے باتیں کرنے والے نے خیال آمیز انداز میں ہنکارا بھرا۔ "تمہارا خیال درست معلوم ہوتا ہے۔" پھر مجھ سے مخاطب ہو گیا۔ "اچھا دوست! اب تھوڑی دیر بعد ٹارچر سیل میں ملاقات ہوگی۔"

میں خاموشی کے ساتھ باری باری ان دونوں کو گھورتا رہا اور وہ مجھے تنہا چھوڑ کر واپس لوٹ گئے۔

اس کی زبان سے ٹارچر سیل کا ذکر سن کر میرے وجود میں سنسنی سی سرایت کر گئی تھی لیکن اس وقت میرے لیے خاموشی کے ساتھ ان صبر آزما مراحل سے گزرنے کے علاوہ کوئی چارہ نہیں تھا۔ اپنی تشویش کا اظہار کر کے میں انہیں خود پر مزید سے زیادہ حاوی ہونے کا موقع فراہم کر سکتا تھا۔

تشدد اور تھرڈ ڈگری کے حربے میرے لیے نئے نہیں تھے لیکن لاشیمنز کاٹج کے پُرہول تہ خانے میں ٹارچر سیل کے حوالے سے ان الفاظ کا مفہوم ہی بدل کر رہ گیا تھا۔ وہ لوگ بے حساب آمدنی کے لالچ میں بدترین قسم کی منشیات کی تجارت میں ملوث تھے۔ ان کے نزدیک نہ انسانی اصول کوئی وقعت رکھتے تھے نہ رشتوں کا احترام۔ وہ خونی بھیڑیوں کا ایک ایسا وحشی غول تھا جو ہر وقت آپس میں ایک دوسرے کو چیر پھاڑ کھانے پر تلے رہتے ہیں۔ تنظیم کے لیے ناقابل فراموش خدمات سرانجام دینے والوں کو ذرا سی کوتاہی پر انتہائی سرد مہری کے ساتھ مروا دیا گیا تھا جیسے وہ جیتے جاگتے انسان نہیں بلکہ قدموں میں رینگتے ہوئے حشرات الارض رہے ہوں جنہیں قدموں تلے روندے بغیر آگے بڑھنا ممکن ہی نہ ہو۔ اپنی زبان بند رکھنے کے لیے میں ان درندوں کی ہر اذیت سہہ سکتا تھا لیکن خوف یہی تھا کہ تشدد کر کے وہ مجھے اس حد تک مفلوج نہ کر دیں کہ اپنے پر میرا اختیار ہی نہ رہے اور میں مدہوشی کے عالم میں کچھ جانے بغیر وہ سب اگل بیٹھوں جس کا راز رہنا بہت ضروری تھا۔

گمبھیر خیالوں میں ڈوبا ہوا میں باتھ روم میں داخل ہوا تو آئینے کا سامنا کرتے ہی چونک پڑا۔

اس نے اپنی مار کا بدلہ لے لیا تھا۔ میری پیشانی درمیان میں کافی پھول گئی تھی اور کھال کئی جگہ سے یوں پھٹ گئی تھی جیسے پتھر کی ضرب سے شیشے پر دراڑیں پڑ گئی ہوں۔ بہنے والے خون کی مقدار بہت زیادہ نہیں تھی لیکن پھر بھی آئینے میں اپنا آپ خاصا ڈراؤنا نظر آ رہا تھا۔

تشدد بجائے خود غیر اہم تھا۔ اصل اہمیت ان نتائج کی تھی جو تشدد کے نتیجے میں حاصل ہو سکتے تھے۔ اس اعتبار سے میری اور ان کی لڑائی نفسیاتی رخ اختیار کر گئی تھی جس میں میری جیت اس وقت ممکن تھی جب میں ہر مرحلے پر خود کو پُرسکون

نارمل رکھنے میں کامیاب رہتا۔

میں نے واش بیسن پر جھک کر احتیاط اور بے پرواہی سے کے ساتھ اپنا منہ دھو ڈالا۔ گردن وغیرہ سے خون کے نشان صاف کر کے میں نے قمیص وغیرہ اتار پھینکی اور کمرے میں لوٹ کر الماری میں سے اپنے ناپ کا دوسرا جوڑا نکال کر پہن لیا۔ دوبارہ باتھ روم میں داخل ہو کر میں نے دیوار گیر کیبنٹ کا جائزہ لیا تو اس میں ابتدائی طبی امداد کی وہ چند بنیادی چیزیں موجود تھیں جو عموماً ہر گھر میں پائی جاتی ہیں۔ میں نے ایک مختصر سی پٹی پر مرہم لگا کر اسے اپنی پیشانی کے زخم پر ٹیپ سے چپکا لیا پھر بال سنوارتے ہوئے میں خود ہی مسکرا دیا۔

مجھے دیکھ کر یہ اندازہ لگانا دشوار تھا کہ چند منٹ پہلے تک میں کسی خطرناک لڑائی بھڑائی میں الجھا ہوا تھا۔

کمرے میں واپس لوٹ کر میں نے سگریٹ سلگائی اور ایک مرتبہ پھر رسائل سمیٹ کر کرسی پر دراز ہو گیا۔

ان لوگوں کو فریب دینے کے لیے میں نے وہ بہروپ ضرور دھار لیا تھا لیکن اندرونی کیفیت کو بدلنا میرے لیے ناممکن تھا۔ رسائل سامنے موجود تھے لیکن ذہن ان ناسازگار حالات میں الجھا ہوا تھا جن سے میں غیر متوقع طور پر دوچار ہو چکا تھا۔

معاً مجھے کمرے میں موجود گھنٹی کا خیال آیا اور میں نے اسے آزمانے کا فیصلہ کر لیا۔ ان کی مہربانیاں قہر و غضب میں بدل چکی تھیں لیکن یہ معلوم نہیں تھا کہ درمیانی وقفے میں ان کا طریقۂ کار کیا ہوگا۔

گھنٹی بجتے ہی دروازہ کھلا اور ایک دیوقامت اندر گھس آیا۔ اس کے کسرتی بدن سے تو یہی ظاہر ہوتا تھا کہ وہ بھی حسبِ توفیق ہاتھ پیر چلانے کی کوشش کرے گا لیکن اس کا چہرہ سراپا استفسار بنا ہوا تھا۔

"ادارلی کی جگہ تمہیں مامور کیا گیا ہے؟" میں نے مسکراتے ہوئے سوال کیا۔

"پتا نہیں۔ گھنٹی کیوں بجائی تھی؟" اس نے اکھڑے ہوئے درشت لہجے میں پوچھا۔

"کافی مل سکے گی؟"

اس نے اثبات میں جنبش دی اور واپس چلا گیا۔ معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ باہر موجود رہنے کے باوجود اندر پیش آنے والے واقعات سے لاعلم رہا ہو کیونکہ مجھے کرسی میں دراز رسائل کی ورق گردانی کرتے دیکھ کر اس نے کسی بھی ردِعمل کا مظاہرہ نہیں کیا تھا۔

غیر متوقع طور پر وہ چند منٹ بعد ہی ٹرے میں کافی کے برتن لیے آ پہنچا اور ٹرے میز پر رکھتے ہوئے اسی اکھڑے لہجے میں بولا "خود بنا لو گے یا مجھے ہی گھولنا پڑے گی؟"

"تم زحمت کر سکو تو مہربانی ہوگی۔ میں تو ابھی پیٹ کر بیٹھا ہوں۔" اس کے حوصلہ شکن ردِعمل کے باوجود میں نے اپنا لب و لہجہ خوشگوار رکھتے ہوئے کہا۔

اس نے پلٹ کر مجھے پھاڑ کھانے والے انداز میں گھورا، پھر کافی تیار کرتے ہوئے بولا "مجھے بتا دیا گیا ہے کہ تمہاری زبان میں کوئی کیڑا چپکا ہوا ہے جس کی وجہ سے تمہیں زیادہ بولنے کا مرض لاحق ہے۔"

"یہ جاننے کے باوجود تم خاصے مہربان نظر آتے ہو۔ تھوڑی دیر قبل آنے والے تو براہِ راست مار دھاڑ پر اتر آئے تھے۔ میری پیشانی کے زخم کے سلسلے میں تم کوئی مدد کر سکو تو...؟"

"بس بس۔" اس نے غراتے ہوئے میری بات کاٹ دی۔ "یہ مہمان خانہ نہیں ہے جہاں تم ایک قیدی ہو۔ غنیمت ہے کہ باتھ روم کیبنٹ میں ڈریسنگ کا کچھ سامان موجود ہے۔ اس سے زیادہ کچھ نہ مل سکے گا۔"

کافی کی پیالی تیار کر کے اس نے ٹرے میں ہی چھوڑ دی اور تیز تیز قدموں سے چلتا ہوا کمرے سے نکل گیا۔ میں نے اٹھ کر گرم گرم تلخ کافی کا پہلا گھونٹ لیا تو لطف آ گیا۔ لاٹھی ٹیکنے والے لاکھ مخالف اور بے رحم سہی لیکن دشمنی کے معاملے میں وضعداری کے قائل معلوم ہوتے تھے کہ تشدد آمیز بات چیت کی ابتدا ہونے کے باوجود انہوں نے مدارات سے گریز نہیں کیا تھا اور میری دانست میں ایسے دشمنوں سے نمٹنا عام طور پر زیادہ دشوار ہوتا ہے جو اپنے حریف کو کھلا پلا کر مارنے کے عادی ہوتے ہیں۔

کچھ دیر بعد کمرے کا دروازہ کھلا اور اس بار دو نئے چہرے اندر داخل ہوئے۔ ان دونوں کی زرد اور سوجی ہوئی سپاٹ آنکھوں سے ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ کسی نشے کے عادی رہے ہوں یا پھر وہ بلا کے اذیت پرست تھے۔

اس وقت تک میں کافی ختم کر کے دوبارہ رسائل کی ورق گردانی میں مصروف ہو چکا تھا۔ ان کو دیکھتے ہی میں نے اپنی گود میں پڑے ہوئے رسائل ایک طرف ڈال کر یوں چھوڑ دیے تاکہ انہیں تشدد کے آغاز کے لیے کوئی بہانہ نہ مل سکے۔ ان میں سے ایک نے مجھے اپنی طرف بلایا اور میں محتاط انداز میں اس کے قریب جا کھڑا ہوا۔ پھر ان کی ہدایت پر میں اس کمرے سے باہر آ گیا۔ وہ دونوں مجھے اسی راہداری میں واقع ایک کمرے میں لے گئے پھر کمرے کا دروازہ اندر سے بند کر کے ان میں سے

ایک نے ایک دیوار گیر الماری کھول کر اس کے اندر لگے ہوئے کسی خفیہ میکنیزم کو حرکت دی جس کے نتیجے میں ایک گوشے میں فرش کا ایک خاصا بڑا حصہ ایک طرف سرک گیا اور نیچے تاریک خلا نظر آنے لگا۔

میں اس خلا کے قریب پہنچا تو کمرے میں ہونے والی روشنی کے انعکاس میں دہاں بچھے جاتے ہوئے دو تین زینے نظر آئے جو آگے تاریکی میں معدوم ہو گئے تھے لیکن میں نے اپنے لانے والوں کے اشارے پر جوں ہی فرش سے نیچے پہلے زینے پر قدم رکھا، نیچے سے تیز روشنی کا سیلاب امڈ آیا۔ چند سیڑھیاں عبور کرنے کے بعد میں نیچے تہ خانے میں دیکھنے کے قابل ہوا تو سیڑھیوں کے اختتام پر ایک وسیع و عریض روشن ہال نظر آیا۔ جہاں جا بجا دفتری نوعیت کا ساز و سامان رکھا ہوا تھا۔ نیچے پہنچنے کے بعد بہت سی میزوں پر کچھ فائلیں اور کاغذات بکھرے ہوئے نظر آئے جن سے ظاہر ہوتا تھا کہ وہ تہ خانہ ویران نہیں رہتا تھا بلکہ کسی نہ کسی مصرف میں لیا جاتا تھا۔

وہ دونوں میرے پیچھے نیچے اترے تھے۔ آخری سیڑھی سے فرش پر قدم رکھنے کے بعد میں نے سر اٹھا کر دیکھا تو اوپر والے کمرے کے فرش میں نمودار ہونے والا خلا معدوم ہو چکا تھا۔

"آگے بڑھو!" میرے عقب سے ان میں سے ایک نے غرا کر میری پسلیوں میں سختی کے ساتھ ٹہوکا دیا تھا اور میں فوراً ہی مشینی انداز میں آگے چل پڑا کیونکہ اب میں بلاوجہ کسی تشدد آمیز تھا اور میں ملوث ہونے کے لیے تیار نہیں تھا۔ بے مقصد مار پیٹ کے بجائے میں اپنی توانائیاں کسی ایسے موقع کے لیے محفوظ رکھنا چاہتا تھا جب ان کا استعمال بار آور ثابت ہونے کی امید ہو۔

اتنا تو مجھے معلوم تھا کہ وہ مجھے کسی اچھی جگہ نہیں لے جا رہے تھے۔ ان سے پہلے جو دو نمونے آئے تھے جن میں سے ایک سے میری مار پیٹ ہوئی تھی انھوں نے جاتے ہوئے مجھ سے کسی ٹارچر سیل میں ملاقات کا تذکرہ کیا تھا اور مجھے پورا یقین تھا کہ اس وقت ہماری منزل بھی شاید ایسی ہی کوئی کوٹھری تھی جہاں لائے جانے والوں پر تشدد کے بدترین حربے آزمائے جاتے ہوں گے۔

اوپر سے سیڑھیوں پر قدم رکھتے ہوئے میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ وہ تہ خانہ اس قدر وسیع و عریض ہو گا لیکن میزوں کے درمیان سے گزرتے ہوئے اندازہ ہوا کہ تہ خانے میں دفتر نما اس وسیع و عریض ہال کے علاوہ بھی بہت کچھ تھا۔ کئی منٹ کے بعد ہم ایک بند دروازے کو کھول کر ایک پتلی سی راہداری میں داخل ہوئے۔ اندر قدم رکھتے ہی احساس ہوا کہ ہوادار ہال کے مقابلے میں اس راہداری میں نہ صرف گھٹن تھی بلکہ روشنی بھی کم از کم راہداری کے اختتام پر ایک اور مقفل دروازہ تھا۔ پیچھے والوں میں سے ایک نے بڑھ کر چابی سے دروازے کا قفل کھولا اور آگے بڑھ کر قریبی دیوار میں لگا ہوا روشنی کا سوئچ آن کر دیا۔

کمرے میں نگاہ پڑتے ہی میں پھریری سی لے کر رہ گیا۔ اور چوکھٹ سے اندر داخل ہونے کے بعد بے اختیار میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں۔ وہ کوٹھری خاص وسیع تھی اور اس میں طرز کے بہت سے ایذا رسانی کے آلات موجود تھے جن میں ایسے قد آدم آہنی شکنجے بھی تھے جن میں کھڑے کھڑے ہی کسی انسان کو پوری طرح محبوس کیا جا سکتا تھا۔ فرش اور دیواروں پر سوکھے ہوئے خون کے داغ نظر آ رہے تھے اور کمرے میں کسی مذبح خانے سے ملتی جلتی خون کی ایسی بساند پھیلی ہوئی تھی جو دیواروں سے کئی چلے اندر رچ بس چکی تھی۔ چابک اور لوہے کی سلاخیں لٹکی ہوئی تھیں۔ میں اس جائزے میں مصروف تھا کہ آہنی چھناکا سن کر چونک پڑا۔ پلٹ کر دیکھا تو ان دونوں میں سے ایک دروازے کے سامنے ایک آہنی ڈھانچے کے ساتھ چھیڑ چھاڑ میں مصروف تھا۔

وہ آہنی ڈھانچا اندر سے بالکل کھوکھلا اور بناوٹ کے اعتبار سے بڑی حد تک کسی آدمی سے مشابہ تھا۔ اس میں سر اور دھڑ کے علاوہ ہاتھ پاؤں بھی تھے۔ میرے دیکھتے ہی دیکھتے اس شخص نے کھوکھلے ڈھانچے کا اگلا حصہ دروازے کے پٹوں کی طرح کھول دیا۔ دھڑ اور ٹانگوں کے اگلے حصے قبضوں کے ساتھ پچھلے حصے سے جڑے ہوئے تھے اور پچھلا حصہ آہنی سلاخوں کے ساتھ مضبوطی سے فرش کے ساتھ نصب تھا تاکہ ہر صورت میں اپنی جگہ قائم رہ سکے۔

میں نے ایک بار پھر ان دونوں کو سمجھانا چاہا۔ انھیں منتیں کیں لیکن ان کی سرد اور سپاٹ آنکھوں میں دور دور تک کسی قسم کی ذرا بھی رمق پیدا کرنے میں کامیاب نہ ہو سکا۔ وہ سرد مہر ہوئے انسانی روبوٹوں کی طرح مجھے ہر قیمت پر اس آہنی ڈھانچے میں قید کر دینے پر تلے ہوئے تھے۔

اپنی ہر مدافعانہ کوشش میں ناکام ہونے کے بعد مجھے آگے بڑھنا پڑا اور میں سامنے سے کھلے ہوئے اس ڈھانچے میں داخل ہو گیا۔ میرے دونوں ہاتھ شانوں کے متوازی پھیلانے کے بعد ایک نے پھرتی کے ساتھ پہلے دھڑ کی سامنے کی طرف بند کی اور کندھوں کے درمیان کوئی ٹانگ اب میرے ہاتھ اس خول سے باہر حرکت کرنے کے قابل نہیں رہے تھے لیکن میرے لیے اپنے جسم کو جنبش دینا ناممکن ہو چکا تھا۔

پھر میری دونوں ٹانگیں بھی پوری طرح اس خول میں قید ہو گئیں۔ کوٹھڑی کے سامنے بیچ خول کا نصف حصہ قبضے پر گھوم کر آ گیا۔ غلیظ سے خانہ اس میں پکھوں کے مقابل کھڑکی کھلی ہوئی تھی۔ ویرا اس بہت اک فولادی شکنجے میں تشدد کے بغیر بھی حالت بدتر ہو سکتی تھی۔ ان لمحے میرے رابطے گھٹنے میں سنسنی سی دوڑ گئی پھر جلد ہی خارش ہونے لگی میرے ہاتھ آزاد تھے لیکن ٹانگیں خول میں مقید تھیں۔ غنیمت یہ تھا کہ خول میں اتنی گنجائش تھی کہ میں نے اپنے دائیں ٹخنے کو بائیں خول کے اندرونی کھردرے حصے میں آہستہ آہستہ رگڑ کر خارش کے احساس سے نجات حاصل کر لی۔

"اب تم زبان کھولنے تک اسی شکنجے میں قید رہو گے۔" ان میں سے ایک نے سرد اور لاپرواہ لہجے میں کہا۔ "شدید ذہنی دباؤ اور دوسری قسموں کے ساتھ اس شکنجے میں دیے جانے والے برقی جھٹکے تمہارا دماغ درست نہ کر سکے تو پھر اس خول میں سرخ چیونٹیوں کے [illegible] چھوڑ دیے جائیں گے۔ ان کے سامنے بڑے سے بڑا بہادر اور ضدی شخص بھی چند منٹ میں ہتھیار ڈالنے پر مجبور ہو جاتا ہے۔ ہم چاہتے ہیں لیکن امید کرتے ہیں کہ تم [illegible] کی نوبت آنے سے پہلے تم فیصلہ کر سکو گے کہ شرافت سے راہ راست پر آؤ گے یا پھر تشدد سہہ کر ہی باز آؤ گے۔"

میں کچھ نہ کہہ سکا۔ میں اپنے وجود میں خوف کی ایک لہر سی محسوس کر کے رہ گیا اور وہ دونوں کوٹھڑی کا دروازہ بند کر کے واپس چلے گئے اور میں اس خوف آور ماحول میں تنہا رہ گیا۔

لائینڈز کالج میں میرے ساتھ جو کچھ ہو رہا تھا وہ میرے لیے نہ صرف خلاف توقع بلکہ حیران کن تھا۔ ویرا لائینڈ میرے سامنے تنظیم کے ایک بااثر فرد کی صورت میں آئی تھی اور خود کو تنظیم کے [illegible] ستون [illegible] کرتی تھی اس نے مجھے لاہور آنے کی ہدایت کرتے ہوئے پورے اعتماد کے ساتھ بلیو ٹیل کا کوڈ دیا تھا جس سے ڈی سوزا کو میرے ساتھ ہمدردانہ رویہ اختیار کرنا چاہیے تھا لیکن لاہور میں قدم رکھتے ہی میرے ساتھ بدنصیبیوں کا آغاز ہو گیا۔ سب سے پہلی خرابی تو یہ ہوئی کہ میں اپنی مرضی سے جا کر ایک آزاد شخص کی حیثیت سے لائینڈز کالج کے دروازے پر دستک دینے کے بجائے کالا پہلوان کے چھپڑے ہوئے [illegible] کا نشانہ بن گیا اور پھر ایک بے بس قیدی کے روپ میں لائینڈز کالج پہنچا دیا گیا جہاں ڈی سوزا موجود نہیں تھا اور اس کے جانشین نے بلیو ٹیل کا کوڈ تسلیم کرنے سے انکار کر دیا تھا۔

مجھے خبر ہونے لگا کہ کہیں ویرا لائینڈ کی اپنی [illegible] ہی [illegible] اپنے بیان کے مطابق وہ تنظیم کے مقتدر اعلیٰ اور [illegible] کے مالک جمی لائینڈ کی اکلوتی ناجائز اولاد تھی۔

جس لائینڈ خود اس کے وجود سے لاعلم تھا اور جسے ویرا نے کبھی اپنے باپ کو دیکھا یا اس کے بارے میں سنا تھا پھر اٹلی میں رونما ہونے والے چند بدترین جرائم کے بارے میں جمی لائینڈ کا نام پہلی بار اخبارات میں آیا اور سب کچھ [illegible] لیکن ویرا اپنی ماں سے سن چکی تھی کہ اس کی ولادت جمی لائینڈ نامی شخص کی مرہون منت تھی اور اسی وجہ سے اس کی ماں نے ویرا کے نام کے ساتھ ولدیت کے اظہار میں لائینڈ کا نام لگایا تھا۔ ویرا لائینڈ نے اپنے باپ تک رسائی کی کوششیں شروع کر دیں اور اس پر انکشاف ہوا کہ اس کا باپ مجرموں کی ایک بہت بڑی تنظیم کا سربراہ ہے اور اس تک رسائی ناممکنات میں سے ہے۔ ان کوششوں میں ناکام ہو کر اس نے اپنے اصل نام کے ساتھ تنظیم میں شمولیت کی کوشش شروع کر دی اور کامیاب ہو گئی۔ اس مرحلے پر شاید اس کی کہانی اس کے باپ کے کانوں تک بھی پہنچ گئی کیونکہ وہ تنظیم کے ممبران کے بارے میں ذاتی طور پر معلومات جمع کرنے کا عادی تھا۔ ویرا کی کہانی سے واقف ہو کر بھی اس سنگدل نے اپنی بیٹی سے ملنا گوارا نہ کیا بلکہ تنظیم کے ذمے دار اراکین کے ذریعے اسے پیشکش کی کہ وہ جرائم کی گھناؤنی اور پرخطر زندگی سے کنارہ کش رہے تو تنظیم کی جانب سے اس کی تمام تر مالی ضروریات پوری کی جاتی رہیں گی لیکن ویرا نے اس پیشکش کو حقارت سے ٹھکرا دیا پھر تنظیم میں ویرا کی کارکردگیوں پر گہری نظر رکھی جانے لگی اور وہ ہر مرحلے پر خود کو پیشہ ور مجرم ثابت کرتی رہی اور آخر کار اسے اہم ذمے داریاں سونپی جانے لگیں۔ شاید اس کے باپ نے وراثت کے خیال سے تنظیم میں اس کی تربیت کا فیصلہ کر لیا تھا اور اب وہ ایک ایسے منصب پر فائز تھی جو تنظیم کے صرف چند ہی بڑوں کو نصیب تھا۔ اس منصب کے اعتبار سے وہ ان چند لوگوں میں شامل ہو چکی تھی جو آزادانہ فیصلے کرنے پر قادر تھے اور یوں وہ گھر بیٹھے گھومتی پاکستان آ پہنچی تھی جہاں لاہور میں پہلی بار ایک ایسی عمارت اس کی نگاہوں میں آئی جو براہ راست اس کے باپ کے نام سے منسوب تھی جب کہ بیرونی دنیا میں کہیں لائینڈز خاندان کا نام منظر عام پر نہیں سنا گیا تھا۔

اسے اپنے باپ تک رسائی کی امید ہو چلی تھی کہ اچانک ہی ایک فرمان اس تک پہنچا دیا گیا۔ لائینڈز کالج اس کے لیے ممنوعہ قرار دے دیا گیا۔ وہاں رہنے والے اس کے نام سے لرزتے تھے اس کے احکام کی تعمیل کرتے تھے لیکن اسے کالج کے گرد و نواح میں بھی پھٹکنے کی اجازت نہیں تھی پھر اس نے کسی طرح یہ معلوم کر لیا کہ لائینڈز کالج کے کسی مخصوص کمرے میں اس کے نادیدہ باپ کی ایک تصویر موجود ہے اور اس نے مجھ پر ہاتھ

مشین بند کر دو، اس کے ساتھ زیادتی ہوگئی ہے۔" دیکھو! پہلے سے موجود شخص نے پیڈل کا ایک سوئچ آف کرتے ہوئے حیرت سے سوال کیا۔

"ڈی سوزا کا فون آیا ہے۔" اس وقت اس کی چبھتی ہوئی آواز ابھی مجھے ملال کی خبر کی کھلتی ہوئی محسوس ہوئی۔ "جاتے جاتے عجلت میں بتانا بھول گیا تھا۔ ورنہ اسے ٹائم پیل کے کوڈ والے کا انتظار تھا، کھول دیا ہے۔"

"غنیمت ہے کہ اسے یاد آگیا ورنہ جانے تو میرے کیا کرم کا بندوبست ہو چکا تھا۔" میں نے کہا۔

"لیکن ایک شرط ہے میرے دوست!" دراز قامت نے میرے مقابل آکر ٹھہری ہوئی آواز میں کہا۔

"اس منحوس شکنجے سے آزادی کے لیے مجھے ہر شرط منظور ہے۔" میں نے جلدی سے کہا۔

"یہ ہماری نہیں ڈی سوزا کی ہے۔" وہ کہہ رہا تھا۔ "لیکن تم اب تک ہونے والی ہر زیادتی کو بھول جاؤ گے۔ باہر کسی سے ذکر کیا تو تم ہمارے دشمن مول لے بیٹھو گے۔"

"تم فکر نہ کرو، میں غلط فہمیوں کو بھلا دینے کا عادی ہوں۔"

"ڈی سوزا سے بھی ذکر نہ کرنا۔" اس کے جانشین نے کہا۔

"یہ بلند کمال کر لائیڈز کالج سے ملحقہ باغات میں کیوں ہے اور کالا سب وغیرہ کے بے شمار درخت اور پودے ہیں جن میں متعدد سانپوں کا بسیرا ہے ان ہی میں کبھی کبھار زہریلے اور موذی سانپ بھی نکل آتے ہیں جو کسی کو بھی ڈس سکتے ہیں۔" آخری فقرہ ادا کرتے ہوئے اس کا لہجہ معنی خیز ہو گیا۔

"میں سمجھ رہا ہوں۔" میں نے تھوک نگلتے ہوئے کہا۔ "تم سے زبان کھولنے والا ایسے کسی سانپ کا نشانہ بن سکتا ہے لیکن میں اتنا احمق نہیں ہوں کہ مرنے کے بعد ایک خوف اور لاش کی صورت میں واپس جاؤں۔"

"خاصے ذہین نظر آتے ہو۔" دراز قامت منحنی شخص کی وہی چبھتی ہوئی آواز سنائی دی۔ اسی اثنا میں ڈی سوزا کا جانشین اس آہنی خول کے اگلے پٹ کھولنے کی کوششوں میں مصروف ہو گیا تھا تاکہ مجھے اس قید سے نجات دلا سکے۔

"ایک بات سمجھ میں نہیں آسکی۔" دراز قامت میرے سامنے آرکا۔ چبھتی ہوئی متجسس نگاہیں میرے چہرے پر مرکوز کر کے بولا پھر ایک توقف کے بعد بات جاری رکھتے ہوئے بولا۔ "تم تو بڑی عجیب مذاہب میں آئے ہوئے تھے پھر ایسا کون سا انقلاب آگیا کہ پل بھر میں تم ایک بار پھر منظور نظر ہو گئے ہو۔ لیگولا شینٹ خاندانی ملازمین نظر آتے ہیں جنھیں آسانی کے ساتھ انگلیوں پر گنا جا سکتا ہے۔"

"سزا اور جزا کے فیصلے صادر کرنے والے ہماری اور تمہاری طرح تنگ نظر نہیں ہوتے۔ وہ دور تک کے مفادات پر نگاہ رکھتے ہیں ہو سکتا ہے کہ میری کوئی افادیت ان کے پیش نظر رہی ہو۔" میں نے بے خوفی کے ساتھ کہا۔ گو ویرا لائیڈ نے مجھے مکمل چھوٹ دے دی تھی کہ میں یہاں ضرورت سمجھوں تو اس کی طرف سے ملنے والی معافی کا ذکر کر سکتا ہوں لیکن میری دانست میں اس بات کی غیر ضروری تشہیر میرے حق میں مضر ثابت ہو سکتی تھی۔ ان دونوں کی کھلی کھلی باتوں سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ ان کے باہمی تعلقات بہت گہرے تھے اور انھوں نے لائیڈز کالج کی منظم فضا میں بھی اپنے مفادات کی حفاظت کے لیے ایک سازشی ماحول بنا رکھا تھا۔ ایسی صورت میں شاید وہ ہرگز یہ گوارا نہ کرتے کہ ان کے درمیان ان کے بڑوں کا کوئی منہ چڑھا اپنے پیر جما سکے۔ ہاں یہی بات اگر ان کو ڈی سوزا سے معلوم ہوتی تو اس کا ردعمل خاصا مختلف ہوتا کیونکہ ویرا نے مجھے آگاہ کر دیا تھا کہ تنظیمی خانہ پری کے مقاصد کے لیے بظاہر مجھے سزا کے طور پر لائیڈز کالج بھیجا گیا تھا تاکہ وہاں کڑی نگرانی میں میری وفاداری اور عمومی رویے کی جانچ پڑتال کی جا سکے۔

"مقصد کے واضح ہو کر عین وقت پر نجات کا پیغام آگیا ورنہ اس سیل میں آنے والے عموماً تابوت ہی میں واپس لے جائے جاتے ہیں۔" ڈی سوزا کے جانشین نے کہا۔ "تم یہاں کس لیے بھیجے گئے ہو؟" اس نے آخری پٹ کھولتے ہوئے کہا اور میں ایک گہرا سانس لے کر اس فولادی خول سے باہر آگیا۔

"مجھے بس اتنا معلوم ہے کہ مجھے ڈی سوزا کو رپورٹ کرنا تھی۔ فرائض کا تعین شاید وہ خود ہی کرے گا ورنہ تم لوگوں کے حوالے کر دے گا۔"

ان دونوں میں سے کوئی کچھ نہ بولا اور میں ان کے ہمراہ عقوبت کدے سے باہر آگیا۔

"اب تک کا وقت تم نے کہاں گزارا ہے؟" تہ خانے کے وسیع و عریض ہال میں میرے پہلو بہ پہلو چلتے ہوئے دراز قامت شخص نے سوال کیا۔

"جہاں تم بتاؤ گے۔" میں نے اس کے لہجے سے اس کا مدعا بھانپتے ہوئے کہا۔ مجھے اندازہ ہو رہا تھا کہ وہ لوگ عجلت اور بے خبری میں کچھ ایسی حرکتوں کا ارتکاب کر بیٹھے تھے کہ خود تشویش کا شکار ہو گئے تھے۔

ان دونوں نے آنکھوں ہی آنکھوں میں ایک دوسرے

کے ساتھی کو نہایت بے بسی کے ساتھ اپنی غفلت کا کھلا کھلا اعتراف کرنا پڑ گیا تھا اور میں اچھی طرح جانتا تھا کہ ان دونوں کی بے بسی کا انکشاف ان کی تباہی پر منتج ہو سکتا تھا لیکن انہیں کسی دشواری سے دوچار کرنا میرے حق میں کسی بھی طرح سود مند نہیں تھا بصورت دیگر وہ کسی آڑے وقت میں میرے کام بھی آ سکتے تھے۔

٭٭٭

ڈی سوزا رات گئے لائیڈز کالج میں واپس لوٹا تھا اور آتے ہی اس نے میری طلبی کا حکم صادر کیا تھا۔ وہ دراز قامت اس ہوٹل کا کرتا دھرتا خاصا سراسیمہ دکھائی دے رہا تھا لیکن اس سے قبل کہ میں زبان کھولتا اس نے کمرے میں قدم رکھتے ہی اپنے ہونٹوں پر انگلی رکھ کر مجھے خاموش رہنے کا اشارہ کیا تھا اور میں بس زیر لب مسکرا کر رہ گیا۔ شاید اس وقت بھی کمرے میں پوشیدہ مائیکروفون کے ذریعے کمرے میں ابھرنے والی ہر آواز سنی جا رہی تھی اور وہ ڈر رہا تھا کہ کہیں میں بے تکلفی میں کوئی غیر متعلقہ موضوع نہ نکال بیٹھوں۔

"تمہیں میرے ساتھ چلنا ہے۔" میرے رد عمل سے مطمئن ہونے کے بعد اس نے اپنے مخصوص لہجے میں کہا۔

"چلو، میں بھی پڑے پڑے اکتا گیا ہوں۔ کہاں جانا ہے؟" میں نے کسلمندانہ لہجے میں کہا اور اٹھ کھڑا ہوا۔

"ابھی پتا چل جائے گا۔" اس کا لہجہ بالکل خشک تھا۔

کمرے سے باہر نکلتے ہی وہ میرے قریب ہو کر سرگوشیانہ لہجے میں بولا تھا۔ "اپنا وعدہ یاد رکھنا، بھول گئے تو بڑی دشواریوں میں پڑ جاؤ گے۔ اس وقت تم ڈی سوزا کے پاس لے جائے جا رہے ہو۔"

"تم فکر نہ کرو لیکن کم از کم اپنا نام تو بتا دو، شاید کبھی ضرورت پیش آ ہی جائے۔" میں نے بھی دھیمے لہجے میں کہا۔

"مجھے رحمانی کہتے ہیں لیکن غیر ضروری طور پر مجھ سے قریب ہونے کی کوشش نہ کرنا۔ یہ لائیڈز کالج ہے۔ یہاں کسی بھی غلطی پر معافی کا رواج نہیں ہے۔" اس نے تیز سرگوشیانہ لہجے میں کہا اور مجھ سے دور ہو گیا۔

چند منٹ بعد مجھے ڈی سوزا کے روبرو پیش کر دیا گیا۔

وہ ٹھگنا اور بیلا سر شائستہ آدمی تھا۔ عمر پچیس برس کے لگ بھگ رہی ہوگی۔ بناوٹ کے اعتبار سے اس کا جسم بہت مضبوط اور گٹھا ہوا نظر آتا تھا۔ اس کی چمکدار آنکھیں میرے سراپا کا جائزہ لینے میں مصروف تھیں اور لبوں سے عجیب سی خلیقانہ آواز برآمد ہو رہی تھی۔ "... سے آگئے ہو؟"

مجھے وہ پہلا آدمی ملا تھا جو اس قدر نرم رو اور نرم گفتار تھا۔ وہ کسی بھی زاویے سے مجرم نہیں معلوم ہوتا تھا۔ اس کے انداز میں ایسا رکھ رکھاؤ پایا جاتا تھا جیسے کسی اعلیٰ سرکاری ادارے کا سربراہ ہو۔

"ہیلو جیل!" شاید وہ میری اصلیت سے واقف ہو چکا تھا لیکن پھر بھی میں نے روایتی انداز میں کوڈ ہی سے چیل کرنا مناسب سمجھا۔ "میں آنا چاہ رہا تھا لیکن ایئرپورٹ پر اترتے ہی دھر لیا گیا اور خود چل کر آنے کے بجائے یہیں پہنچا دیا گیا۔"

"بیٹھو۔" اس نے ہاتھ کا اشارہ کرتے ہوئے کہا، پھر پیچھے آدمی سے مخاطب ہو گیا۔ "تم جا سکتے ہو رحمانی!" دراز قامت شخص مؤدبانہ انداز میں جھکا اور کمرے سے نکلتا چلا گیا۔

"یہ کیا ہوا؟" اس نے میری پیشانی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے جذبات سے عاری سپاٹ لہجے میں سوال کیا۔

"جن لوگوں نے ایئرپورٹ پر گھیرا تھا ان ہی سے تصادم میں چوٹ آ گئی۔" میں نے بھی لاپروایانہ لہجے میں جواب دیا۔ "ذرا بھی اندازا ہوتا کہ وہ بھی مجھے یہیں لانا چاہتے ہیں تو میں ان سے مزاحمت ہی نہ کرتا۔"

"یہاں کوئی دشواری تو پیش نہیں آئی؟" خلاف توقع اس کا رویہ بہت نرم اور شریفانہ تھا۔

"اس حد تک کہ میرا کوڈ قبول نہیں کیا گیا۔ لوگوں کے تیور غیر دوستانہ تھے اور میں غالباً ایک کمرے میں قید کر دیا گیا تھا۔" اسے سامنے پا کر میرا دل شیر ہو گیا تھا۔ ورنہ اس دیسی عیسائی سے ملاقات ہونے سے پہلے تک میرے ذہن میں اس کی خاصی ناخوشگوار تصویر تشکیل پا چکی تھی جسے رحمانی اور اس کے ساتھی کے خوفزدہ رویے سے تقویت ملی تھی۔

"اس عمارت کے اپنے ضابطے ہیں۔ تم اس کے اطراف میں بہت کچھ کرتے رہے لیکن اندر پہلی بار داخل ہوئے ہو۔" اس نے اسی دھیمے لہجے میں ماضی کے تلخ واقعات کا ذکر چھیڑا تو میرا دل اچھل کر جیسے حلق میں آ گیا۔

"ضابطوں کی پابندی کرتے رہو گے تو زندگی کو بہت سہل اور خوشگوار پاؤ گے۔" وہ کہہ رہا تھا۔ "سرکشی کرنے والوں کے ساتھ میں بڑی بے رحمی سے پیش آتا ہوں۔ تمہارا ماضی داغدار ہے اس لیے تمہیں بہت محتاط رہنا ہوگا۔"

"وہ... وہ میری بھول تھی۔" میں نے ہکلاتے ہوئے صفائی پیش کرنے کی کوشش کی۔ "مجھے دانستہ اس طرف متوجہ کر لیا گیا تھا اور میں اس جال میں الجھ گیا ورنہ میں آج بھی..."

"بس۔" اس نے ہاتھ اٹھا کر جھٹکے لہجے میں میری بات کاٹ دی۔ "صفائی پیش کرنے کی ضرورت نہیں۔ جو ہو چکا وہ

ہوگیا۔ اوپر والوں نے تمہیں معاف کر دیا ہے تو مجھے جواب طلبی کا کوئی اختیار نہیں۔ ہمارا سبق شاید تمہیں بھی یاد ہو اس کے حکم ملے تو دشمن کو دوست بنانا پڑ جاتا ہے اور اشارہ ہو جائے تو اپنوں کے لہو سے مٹی سیراب کرنا پڑتی ہے۔ یہی ڈسپلن تنظیم کو چلا رہا ہے۔ مجھے امید ہے کہ تم گزرے ہوئے واقعات کے بارے میں ہر خلش کو اپنے ذہن سے جھٹک دو گے۔"

"یہاں میں کس کو جواب دہ ہوں گا؟" چند ثانیوں کے بوجھل سکوت کے بعد میں نے سوال کیا۔ میرا مدِ مقابل اپنے سینے تلے رتبے کی بنا پر مجھے بے حد سفاک اور بے رحم نظر آ رہا تھا۔

"اگر میں بھول نہیں رہا تو کراچی میں تم ہی تو رہے تھے۔ پوری صفائی ٹیم کے سربراہ۔ تمہاری سربراہی یہاں بھی قائم رہے گی لیکن اب تم لائیڈز کالج کی عمارات کی صفائی کرنے والے عملے کے نگراں ہو گے۔ ان کی رکھوالی کرنے والی پچھلے دنوں اپنے تیسرے بچے کی ولادت کے دوران میں چل بسی تھی۔ وہ جگہ تم پُر کرو گے۔"

اس نے کوئی انکشاف نہیں کیا تھا۔ ویرا کراچی ہی میں مجھے اپنے کام کی نوعیت سے آگاہ کر چکی تھی لیکن ڈی سوزا نے دھیمے اور سپاٹ لہجے میں جس طرح مجھے سربراہی کے حوالے سے ایک حمل زدہ عورت کی جگہ لینے کی اطلاع دی تھی، اس پر میں دل ہی دل میں جل بھن کر رہ گیا۔ وہ چاہتا تو میری پیش رو کی ہلاکت کا دردناک سبب بتائے بغیر بھی مجھے اپنی نئی ذمے داریوں سے آگاہ کر سکتا تھا لیکن اس طرح شاید ڈی سوزا نے مجھے اپنی بے بسی کا احساس دلانے کی دانستہ کوشش کی تھی۔

"میں پوچھ رہا تھا کہ میں براہِ راست کس کو جواب دہ ہوں گا؟" میں نے بظاہر اس کی بات کو اہمیت دیے بغیر اپنا سوال دہرایا۔

"تمہارا رابطہ رحمانی کے ساتھ رہے گا۔ اس احاطے میں ایک دوسرے سے خاصے فاصلے پر چار عمارتیں موجود ہیں۔ چاہو تو صبح رحمانی کے ساتھ عمارتوں کا جائزہ لے سکتے ہو۔ ساری صفائی مشینوں سے کی جاتی ہے۔ اسی کے ساتھ تمہیں ایک کام اور بھی سرانجام دینا ہو گا جس کے بارے میں تم کسی اور سے بات کیے بغیر براہِ راست مجھے رپورٹ دو گے۔"

"میں منتظر ہوں۔" طویل ہوتے ہوئے سکوت کے دوران میں نے تجسس کے زیرِ اثر اسے ٹوکتے ہوئے کہا۔

"پچھلے چند ماہ سے لائیڈز کالج کے بعض بچے پُراسرار طور پر زہریلے سانپوں کا شکار ہونے لگے ہیں۔ مجھے یوں محسوس

ہوا جیسے اس کی آواز بہت دور کسی گہرے کنویں سے آ رہی ہو۔ شاید میں انھیں اتفاقی اموات ہی سمجھتا رہتا لیکن ... کے اوپری دھڑ پر سانپوں کے کاٹنے کے نشانات ... ایک کو گردن پر اور دوسرے کو سینے پر ڈسا گیا تھا ... میں سے کوئی بھی اتنا بے خبر یا غافل نہیں تھا کہ سانپ ... کی جسارت کرتا۔ مجھے شبہ ہو رہا ہے کہ کوئی کالی بھیڑ ... میں موجود ہے جو موقع پا کر اپنے شکار پر زہریلا سانپ اچھال دیتی ہے۔"

بے اختیار میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں۔ کیسا ... اتفاق تھا کہ کچھ دیر قبل ہی میں جس ہلاکت خیز راز سے ... ہوا تھا، وہ ڈی سوزا کے لیے تشویش کا باعث بنا ہوا ... دل چاہا کہ بلا تامل اسے رحمانی اور اس کے شریک ... حرکتوں سے باخبر کر دوں لیکن میں نے تحمل کے ساتھ ... کو دل ہی دل میں کچل دیا۔ میرے لیے وہ سب ایک ... کے چٹے بٹے تھے اور یہ خوشی کی بات تھی کہ وہ ... ہی ایک دوسرے کی قبریں کھودنے پر تُل گئے تھے۔ رحمانی ... رازداری کو برقرار رکھتے ہوئے میں اسے اپنے حق میں ... بنا سکتا تھا۔

"میں پوری کوشش کروں گا کہ اس کالی بھیڑ کا سراغ لگاؤں۔" میں نے پُرخلوص لہجے میں کہا۔

"یہ گفتگو صرف تمہاری ذات تک محدود رہے گی۔" ... کا لہجہ بالکل سپاٹ ہو گیا۔ "اس سے ہر صورت میں احتراز ... "

"میں شکایت کا کوئی موقع نہ دوں گا۔" میں نے ... آہستگی کے ساتھ کہا۔

اس نے اپنی جیب سے ایک ڈھلا ہوا ... نکال کر میری طرف بڑھا دیا جو کسی گول سکے سے مشابہ تھا۔ اس پر دونوں طرف اُلو اور کھلی آنکھ ڈھلی ہوئی تھی۔ ... گول سکے میں ایک سوراخ کے ذریعے چند انچ لمبی ... جس کے سرے پر ہک لگا ہوا تھا۔

"یہ شناخت ہے کہ تم ہم میں سے ہو۔ وہ ... اپنے گلے سے لٹکتے ہوئے یہ تمغہ تمہارے ساتھ ہونا چاہیے ... لائیڈز کالج کے محافظ تم سے کہیں بھی اور کسی بھی وقت ... طلب کر سکتے ہیں۔ اس پروانۂ راہداری کے بغیر تم ... کیے جاؤ گے اور کوئی بھی محافظ اپنی صوابدید کے مطابق ... مارنے میں حق بجانب ہو گا۔ کبھی لائیڈز کالج سے باہر جانے کی ... اجازت ملی تو یہ تمغہ سیکیورٹی چیف کے پاس جمع کرانا ہو گا ... رسید کے طور پر ایک روپے کے نوٹ کا نصف ...

پھاڑ کر ٹکٹ سے نکالا اور دوسرا خود رکھ لے گا۔ واپسی پر دونوں ٹکٹ ملا کر منتظمہ کے حوالے کر دیا جائے گا۔"

"مجھ سے رابطے کی کیا صورت ہوگی؟"

"لائیڈز کالج میں چپے چپے پر انٹرکام نصب ہیں۔ تم کسی بھی ڈیپارٹمنٹ میں ایکسٹینشن نمبر ڈائل کر کے براہ راست مجھ سے بات کر سکو گے۔ انٹرکام کے پورے نظام کو میں بذات خود مانیٹر کرتا ہوں لہٰذا تم بے خوف ہو کر مجھ سے بات کر سکتے ہو۔"

"یہاں میرے لیے کوئی علاقہ ممنوعہ تو نہیں ہوگا؟"

پہلی بار اس کی نگاہوں میں برہمی کے آثار نظر آئے اور وہ وحشت نظروں سے مجھے گھورتے ہوئے بولا۔ "یہ خیال کیوں آیا تم کو؟ یہاں ممنوعہ علاقہ کیوں ہونے لگا؟"

"تم بھول رہے ہو کہ میں بھی اپنے یونٹ کا سربراہ رہا ہوں۔ میرے ہیڈکوارٹر میں کسی کو اس کمرے کی طرف پھٹکنے کی اجازت نہیں تھی جہاں مواصلاتی آلات نصب تھے۔"

"اسے بھول جاؤ۔" وہ مسکرایا تو اس کے سفید دانتوں کی چمکتی ہوئی قطار بھی بھیانک لگ رہی تھیں۔ "یہاں کوئی غیرقانونی کام نہیں ہوتا بس یہ ایک سوشل جاگیر ہے اور یہاں سختی کے ساتھ ایک ڈسپلن نافذ ہے۔ ضرورت کے تحت تم ہر جگہ جا سکتے ہو۔ بلاضرورت کھلے آسمان کے نیچے بھی نکلے تو باز پرس ہو سکتی ہے۔"

میں اندر ہی اندر کانپ کر رہ گیا۔ ضرورت کا فلسفہ بیان کر کے اس نے میرے کاندھوں پر بھاری ذمے داری لاد دی تھی۔ حیرت کی بات یہ تھی کہ وہ جرمانے اور عقوبت کی طرف سے بالکل بے فکر تھا جیسے ان مقامات کو قطعی ناقابل رسائی تصور کرتا ہو۔

٭٭

وہاں تک سارے معاملات حیرت ناک خوش اسلوبی کے ساتھ نمٹتے چلے گئے تھے۔ عارضی طور پر میرا قیام اسی کمرے میں رہا جہاں مجھے ابتدا میں رکھا گیا تھا۔ اگلی صبح رحمان نے مجھ سے تعارف کرانے کے لیے صفائی کے عملے کے کم و بیش چالیس ارکین کو ایک ہال میں جمع کیا تو کم و بیش تمام ہی لڑکیوں اور عورتوں کے چہروں پر اس سے بیزاری کی علامات موجود تھیں۔ مرد بھی اس سے زیادہ خوش نہیں دکھائی دے رہے تھے۔ پتا چلا کہ میری آمد تک رحمان بذات خود ان کے نگراں کے فرائض ادا کر رہا تھا اور اس حیثیت میں ان پر تصرف بیجا کا مرتکب بھی ہو رہا تھا۔ میری آمد کو ان سب ہی نے ایک خوشگوار تبدیلی کے طور پر محسوس کیا اور مختصر تعارف کے بعد میرے اشارے پر وہ سب اپنے کاموں پر چلے گئے۔

پھر میرے لیے حیرانی کا آغاز ہوا۔ باہر سے لائیڈز کالج کا طواف کرتے ہوئے اس عمارت کی شان و شوکت کا تصور کرنا ہی محال تھا۔ احاطے میں واقع بیشتر عمارات اپنی اپنی جگہ ایک مکمل شہر تھیں اور چپے چپے پر بھانت بھانت کے ملازمین کی فوج ظفر موج دندناتی پھر رہی تھی۔ سبز وردیوں میں ملبوس مسلح محافظ بھی جا بجا مامور تھے۔ اس شان و شوکت کو دیکھ کر میری عقل چکرا کر رہ گئی۔ سمجھ میں نہ آ سکا کہ بیلا نے وہ سارا کھڑاگ کس لیے پھیلا رکھا تھا جب کہ لائیڈز کالج تنظیم کی غیرقانونی مصروفیات سے بڑی حد تک الگ تھلگ تھا اور ڈی سوزا کے بیان کے مطابق وہاں کوئی غیرقانونی کام بھی نہیں ہو رہا تھا۔

ویرا لائیڈ نے اپنے مخصوص مفاد کے تحت لائیڈز کالج میں مجھے ایک اہم ذمے داری دلوائی تھی جس کی انجام دہی کے سلسلے میں مجھے نقل و حرکت کی پوری آزادی حاصل تھی لہٰذا اس پہلو سے بھی بے فکر تھا۔ میرا پہلا دن بھاگ دوڑ میں گزرا۔ اپنی موجودگی کا جواز پیدا کرنے کے لیے میں نے صفائی کے عملے پر بھی کڑی نگاہ رکھی جس کے نتیجے میں صفائی کے معیار میں قدرے اضافہ ہو گیا تھا۔

ویرا لائیڈ کی زبان سے تصویر کی تلاش کا ذکر سننے کے بعد مجھے اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ میں کس قدر پیچیدہ نوعیت کا کام مول لے بیٹھا تھا لیکن لائیڈز کالج کے حدود اربعے سے واقف ہونے کے بعد یہ مجھ پر انکشاف ہو گیا تھا کہ مطلوبہ تصویر کے سلسلے میں سب سے پہلے ان چار میں سے ایک عمارت کا تعین کیا جانا تھا۔ اس کے بعد تلاش کی مہم بار آور ثابت ہو سکتی تھی۔

رحمان کے لیے اپنے عملے کی عورتوں اور لڑکیوں کی ناپسندیدگی کے اظہار نے مجھ پر لائیڈز کالج کی زندگی کا وہ گوشہ بھی بے نقاب کر دیا تھا کہ ہر بالادست کو اپنے زیردستوں پر مکمل تصرف کا حق حاصل تھا اور میرا اندازہ تھا کہ اس آزادی کو بروئے کار لا کر شاید میں کامیابی کی راہ مختصر کر سکوں گا۔

دیکھا جائے تو لائیڈز کالج میں افرادی قوت کو بہت بھرپور انداز میں استعمال کیا جا رہا تھا۔ صبح سویرے صفائی کے عملے میں چالیس اراکین کو دیکھ کر میں خاصا حیران ہوا تھا کیونکہ وہ تعداد شاید میونسپلٹی کے تحقیقی عملے کے کم و بیش برابر ہی تھی لیکن پھر پتا چلا کہ وہ سب صرف تین گھنٹے کے لیے صبح سویرے یکجا ہوتے تھے پھر ان کی بڑی تعداد کالج کے دوسرے کاموں میں مصروف ہو جاتی تھی جس میں وہ کل وقتی مالیوں کی اعانت سے کچن جیسے کے کام تک شامل تھے اور صفائی پر صرف چار افراد رہ جاتے تھے جن میں جنس کے اعتبار سے مکمل توازن

پایا جاتا تھا اور ان ہی میں ایک رضا نامی شخص بھی تھا جو مجھے اپنے مقاصد کے لیے کارآمد نظر آئی تھی اور میں نے دن کا بیشتر حصہ اس کے قرب و جوار میں منڈلاتے ہوئے گزارا تھا۔

کام کے اختتام پر شام کو ایک راہداری میں نجانے کہاں سے رحمانی آنکلا۔ مجھ سے سامنا ہوتے ہی اس نے دوستانہ انداز میں بائیں آنکھ دبائی تھی پھر مجھے اپنے ساتھ لیتا چلا گیا۔

"دن کیسا گزرا تمہارا؟" مجھے اپنے کمرے میں لے جاتے ہوئے اس نے یوں سوال کیا تھا جیسے میری اور اس کی پرانی شناسائی رہی ہو۔

"ٹھیک ہی گزرا۔ میں تو سمجھ رہا تھا کہ مجھے جھنگیوں کی فوج کا کمانڈر مقرر کر دیا گیا ہے لیکن مشینی آلات کی موجودگی میں یہ سب خاصا خوشگوار معلوم ہوتا ہے۔" میں نے اس کے آراستہ کمرے کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔

"ڈی سوزا کے ساتھ ملاقات کیسی رہی؟" اس کے لہجے میں تجسس یوں برقرار تھا جیسے اس پر قابو پانا خود اس کے بس سے باہر ہو۔

"ٹھیک ہی رہی۔" میں نے متجسسانہ انداز میں کمرے میں نظریں دوڑاتے ہوئے کہا۔ "کیا ہم اس کمرے میں محفوظ ہیں؟"

"کیوں؟" اس نے حیرانہ لہجے میں سوال کر ڈالا پھر فوراً ہی میرا مقصد سمجھ گیا۔ "ہاں... یہاں تم کھل کر بات کر سکتے ہو۔ یہاں کمروں کو بگ کرنا میری ہی ذمے داری ہے۔ اس کمرے میں کچھ نہیں ہے۔"

"ایک تشویشناک بات سامنے آئی ہے۔" میں نے اس کے چہرے پر نظریں جما کر سوچے سمجھے منصوبے کے تحت شوشا چھوڑا۔ "تمہارے دوسرے ساتھی کا نام کیا ہے؟"

"انعام۔ تم کس تشویشناک بات کا ذکر کر رہے تھے؟" میرے انداز پر وہ اپنے تجسس پر قابو نہ رکھ سکا۔

"اسے بھی بلا لیتے تو بہتر ہوتا۔" میں نے اس کے سوال کو نظرانداز کرتے ہوئے کہا۔ "میرا خیال ہے کہ لائیڈز کاٹیج میں تم دونوں نے بالا ہی بالا عملے پر اپنی دھونس قائم کی ہوئی ہے۔"

"کبھی ضرورت ہی محسوس نہیں کی۔ اختیارات کے باعث سب ویسے ہی خوف کھاتے ہیں۔" اس نے آسودہ اور پراطمینان لہجے میں کہا۔ "لیکن ان سب باتوں سے تمہیں کیوں دلچسپی پیدا ہو گئی ہے؟"

"میرے عملے کی کچھ لڑکیاں تم دونوں سے خاص طور پر بدظن نظر آ رہی تھیں۔" میں نے معنی خیز لہجے میں کہا۔

وہ ڈھٹائی کے ساتھ ہنس دیا۔ "سیدھی طرح کام نہ بنے تو مجبوراً انگلیوں سے کام لینا پڑتا ہے۔ ویسے باقی تو کوئی بھی نہیں ہے ۔۔ بس شکایت کی نوبت نہیں آنی چاہیے لیکن تم نے ابھی تک میرے کسی سوال کا جواب نہیں دیا۔" وہ یک بیک سنجیدہ ہوتے ہوئے بولا۔

"تمہارا خیال ہے کہ یہاں اپنے مخالفین کو زیر کرنا آسان ہے۔ ڈسوزا کو تم ہر طرح کے شبہات سے بالاتر سمجھ رہے ہو؟" میرے جملے پر اس کے چہرے پر الجھن کے آثار ابھر آئے اور وہ میری طرف دیکھتا رہا جیسے میرے آگے بولنے کا منتظر ہو۔

"لیکن ایسا نہیں ہے۔ میں صرف اس لیے بتا رہا ہوں کہ اس احاطے میں تم دونوں میرے سب سے پہلے دوست ہو اور میں تمہیں مشکلات سے دوچار ہوتے نہیں دیکھنا چاہتا۔"

"یہ تمہیں کیسے معلوم ہوا؟" میرے انکشاف پر اس کی ہر وقت روشن رہنے والی آنکھیں بجھ سی گئی تھیں۔ "ہم نے تو اس بارے میں یہاں ایک لفظ بھی نہیں سنا۔ ڈی سوزا نے تو آج تک ہماری طرف کو دیکھنا بھی گوارا نہیں کیا تھا۔"

"ڈی سوزا کے بارے میں تمہاری کیا رائے ہے؟"

"بہت سخت اور ضدی طبیعت کا مالک ہے لیکن ہم دونوں پر آنکھیں بند کر کے اعتماد کرتا ہے۔"

"یہ تم مجھ سے بہتر جانتے ہو گے کہ آخری دو واقعات کن حالات میں رونما ہوئے تھے؟" میں نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔ "اتفاقی حادثے کی صورت میں ہر بلا سانپ اپنی فطرت سے مجبور ہو کر زیادہ بھاگ دوڑ نہیں کرتا، بس زیادہ سے زیادہ پنڈلی کے کسی حصے پر ڈس لیتا ہے جبکہ آخری دونوں شکار بدن کے اوپری حصے پر ڈسے گئے تھے۔ یہ فرض کرنا حماقت ہے کہ ممکن ہوگا کہ سانپ ان کے لباس پر چڑھ گئے اور انہیں زخمی کرنے تک اس آفت کا علم نہ ہو سکا۔"

"اوہ!" اس کی آنکھیں پرخیال انداز میں سکڑتی چلی گئیں۔

"تو یہ کہو کہ تمہیں باہر سے تحقیقات کے لیے بلایا گیا ہے؟"

"تمہارے بارے میں ڈی سوزا نے دانستہ انعام کو لاعلم رکھنے کی کوشش کی تھی تاکہ تمہاری آمد کی خبر کوئی اجنبی نہ سن سکے۔ اگر باہر کسی کام میں نہ پھنس جانا تو شاید یہیں کئی دن تک تمہاری آمد کا علم نہ ہو پاتا۔"

وہ خود ہی ایک غلط فہمی کا شکار ہو رہا تھا جو میرے لیے سودمند تھی لہٰذا میں نے اس کی تصحیح کرنے کی کوئی کوشش نہیں کی بس معنی خیز انداز میں مسکرا کر رہ گیا۔

"دراصل انعام نہیں آئرن پیک کی بھینٹ چڑھانے کی کوشش کر رہا تھا۔" پہلی بار اس کی آواز سے ہلکا سا خوف مترشح ہو رہا تھا۔ "ہم نے اس بارے میں ڈی سوزا سے ایک لفظ بھی نہیں کہا تھا۔"

"میں نے خطرات سے واقف ہونے کے باوجود تمہارے سامنے زبان کھولی ہے۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔ "میں جانتا ہوں کہ خود کو محفوظ رکھنے کے لیے تم مجھے بھی اپنی راہ سے ہٹانے کا فیصلہ کر سکتے ہو۔"

"یہ تو صریحاً خودکشی ہوگی۔" وہ بلاتوقف بول پڑا۔ "تمہاری موت سے یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ جائے گی کہ وہ اموات اتفاقی نہیں تھیں اور ان میں ملوث لوگ تحقیقات کو روکنا چاہتے ہیں۔ اس طرح معاملات سلجھنے کے بجائے اور الجھ جائیں گے۔ کسی اور کو بھی بلایا جا سکتا ہے جو ہمارے لیے اجنبی ہوگا۔ کم از کم تم سے معلومات تو ملتی رہیں گی۔ پھر تم اپنی رپورٹ میں ہمارے مشوروں کو بھی شامل کر سکتے ہو۔ اس لیے یہ تو بھول ہی جاؤ کہ تمہیں ہماری طرف سے کوئی خطرہ لاحق ہو سکتا ہے۔"

"لیکن یہ ہوا کیسے؟" میں نے سگریٹ کا ایک گہرا کش لیتے ہوئے سوال کیا۔ "سانپ سے تو جسم کے کسی بھی حصے پر ڈسوایا جا سکتا تھا پھر ایسی بے احتیاطی کیوں سرزد ہوئی؟"

"اس معاملے میں ہم نے کسی تیسرے فرد کو شامل نہیں کیا تھا۔ دو شکار بالکل ٹھیک کیے گئے تھے مگر آخری دو انعام پر چھوڑے گئے تھے۔ اس نے دونوں ہی بار چھپ کر اپنے شکاروں پر سانپ پھینکے تھے۔ یہ اس کی غلطی یا بدنصیبی کہ وہ جسم کے جس حصے پر گرے انھوں نے وہیں ڈس لیا۔ یہاں سازش کے امکانات کو مسترد کرتے ہوئے ناپسندیدہ اور باغی افراد کو راستے سے ہٹانے کی بس یہی ایک صورت ہو سکتی تھی لیکن انعام کی حماقت نے کھیل بگاڑ دیا۔ آخری موت کے بعد ڈی سوزا نے غروب آفتاب کے بعد یہاں کے عملے پر لان پر نکلنے کی ممانعت کر دی ہے کیونکہ یونٹ کا چیف ہونے کے سبب جانی اتلاف کی ذمہ داری اسی پر عائد ہوتی ہے۔"

"مجھے بتاؤ کہ میں کیا کروں؟" میں نے اس پر ترس کھاتے ہوئے سوال کیا۔ "اگر میں اپنی ناکامی کا اعتراف کر کے واپس لوٹ گیا تو کوئی دوسرا آ جائے گا اور ہو سکتا ہے کہ وہ پہلے ہی بہت کچھ معلوم کر لے۔ یہاں رہنے والے تم دونوں کے خوف سے زبان نہ کھولیں تو اور بات ہے ورنہ کم و بیش ہر ایک اس حقیقت سے واقف رہا ہوگا کہ تم دونوں سے مخاصمت مول لینے والے پراسرار طور پر زہریلے سانپوں کا نشانہ بن جاتے ہیں۔"

"کیا یہ ممکن نہیں کہ ان اموات کو اتفاقی قرار دیا جا سکے؟" اس نے پُرامید لہجے میں سوال کیا۔ "یہ بھی تو ہو سکتا ہے کہ وہ سبزے پر بے دھیانی میں لیٹے ہوئے ہوں اور سانپوں کا نشانہ بن گئے ہوں۔"

"یہ اسی وقت ممکن تھا جب مجھے ان کی موت کے اسباب کی تفتیش پر مامور کیا جاتا۔" میں نے یہ جواب دیتے ہوئے واقعی اپنے وجود میں سراسیمگی کی لہر سی سرایت کرتی ہوئی محسوس کی۔ "اسباب متعین کیے جا چکے ہیں اور مجھے بہت محدود کام دیا گیا ہے کہ ان واقعات کے ذمہ داروں کا پتا چلاؤں۔ لیٹنے اور بیٹھنے کے چکر میں پڑ کر میں خود مشکوک بن سکتا ہوں۔"

وہ لاجواب ہو کر خاموش ہو گیا۔

"اس معاملے کو دبانے کی بس ایک ہی صورت نظر آتی ہے۔" کچھ دیر کے توقف کے بعد میں نے کہا اور وہ پوری طرح میری طرف متوجہ ہو گیا۔ "یہاں جو کچھ ہوتا رہا ہے وہ فی الحال ڈی سوزا کی ذات تک محدود ہے کیونکہ یونٹ کا سربراہ مقامی معاملات پر اوپر والوں کو رپورٹ دینے کا پابند نہیں ہوتا۔ پھر وہ ثبوت کے بغیر ویسے بھی اپنی زبان نہیں کھول سکتا۔ ان حالات میں اگر لیبارٹری سے متعلق ایسے امور میرے علم میں آ سکیں جو ڈی سوزا کی بھی دسترس سے باہر ہوں تو ان کے حوالے سے میں ایک کہانی تراش سکتا ہوں۔ ڈی سوزا کو یہ بتایا جا سکتا ہے کہ اس کے عملے میں اوپر والوں کا کوئی مخبر موجود ہے جو ان کے احکامات کی پابندیاں کرتا رہا ہے لہٰذا اسے اس بارے میں فکرمند ہونے کی کوئی ضرورت نہیں۔ ان واقعات سے چشم پوشی ہی اس کے حق میں بہتر رہے گی۔"

"یہ کہانی تو تم ہر وقت سنا سکتے ہو۔" میری تجویز پر اس کے چہرے سے پریشانی کی لہر دوڑ گئی۔

"ڈی سوزا عقل سے عاری نہیں ہے۔" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔ "وہ یہ جاننا چاہے گا کہ میں نے یہ نتائج کیسے اخذ کیے ہیں۔ اگر مجھے یہاں کے بعض خفیہ معاملات کا علم ہو جائے تو میں ان کے حوالے سے اسے قائل کر سکوں گا۔ اسے میری اور تمہاری مفاہمت کا علم نہیں ہے۔ لہٰذا وہ یہ سوچنے پر مجبور ہو جائے گا کہ وہ باتیں مجھے کیسے معلوم ہوئیں اور واحد منطقی نتیجہ یہی اخذ کرے گا کہ میں نے اس کام میں محنت کی ہے جس کے نتیجے میں ان امور پر معلومات حاصل کر سکا ہوں۔"

"میں انعام سے مشورہ کروں گا۔" وہ دھیمی پُرخیال آواز میں بولا۔ "تمہاری تجویز تو معقول اور قابلِ عمل نظر آتی ہے لیکن یہ سمجھ میں نہیں آتا کہ تم کن باتوں کا سہارا لو گے۔ ڈی سوزا تو عملاً یہاں کی ہر بات سے باخبر رہتا ہے۔"

"یہ خلائی اور ریڈیائی سیل کا وجود بہت کم لوگوں کے علم میں

"اس کا مطلب ہے کہ میرا کمرا ابھی بک کرایا جاسکتا ہے۔"
اس نے پُرخیال لہجے میں کہا۔ "پھر چیک کر لو نا۔ تم اپنی رپورٹ سے بے سول نہیں رہے تھے۔ کام کا مواد تو تم میری مدد کے بغیر بھی حاصل کر چکے ہو۔ یہ قضیہ جتنی جلدی دب جائے اتنا ہی اچھا ہے۔"

"پھر تمہیں کھل کر بات کرنا ہوگی تاکہ میری رپورٹ ٹھوس واقعات پر مشتمل ہو۔ اس کے ساتھ یہ بات بھی ذہن میں رکھو کہ زیادہ تجنت کی گئی تو ملی بھگت کے شبہ میں میری رپورٹ مسترد بھی کی جاسکتی ہے جس کے بعد یہ معاملہ زیادہ شد و مد کے ساتھ اٹھایا جائے گا۔"

"میں تو کھل کر ہی بات کرتا رہا ہوں۔ تم کیا معلوم کرنا چاہتے ہو؟" اس کی آواز الجھن آمیز تھی۔

"بظاہر یہاں کوئی گھپلا نظر نہیں آتا۔ آخر لائیڈز کالج کا مصرف کیا ہے؟" میں نے اپنے ذہن میں الجھنے والا بنیادی سوال کر ہی ڈالا۔

"اسے تنظیم کو تربیت یافتہ افرادی قوت فراہم کرنے والا ادارہ سمجھ لو۔ یہاں تربیت پانے والوں کو مختلف یونٹوں میں لگایا جاتا ہے۔ اس کے علاوہ جو کچھ ہوتا ہے اس کا تعلق تہ خانے یا مزنگ سے ہے جس سے میں لاعلم ہوں۔"

"میں خود ایک یونٹ سے وابستہ رہا ہوں لیکن میرا کبھی لائیڈز کالج سے واسطہ نہیں پڑا۔ کراچی میں بہتیرے آدمی میرے ماتحت تھے۔"

"یہ تمہاری کم علمی ہے۔ راجہ سکندر، ناصر بزنجو، لاکھو، بلتستانی اور ڈاکٹر ادریس کے علاوہ بہتیرے یہاں سے تربیت یافتہ تھے جو کراچی میں مامور کیے گئے تھے۔ مخصوص کوڈ اور مواصلاتی ذرائع پر تو یہاں باقاعدہ تربیتی کورس ہوتا ہے۔ ڈی سوزا بذات خود ٹیکنالوجی کا بہت بڑا ماہر ہے۔ یہ اور بات ہے کہ یہاں سے جانے والے لائیڈز کالج کا نام لینے کے پابند کر دیے جاتے ہیں۔"

"مزنگ کے بارے میں تم کیا کہہ رہے تھے؟"

"میرا خیال ہے کہ وہاں آمد و رفت کے لیے کوئی زیر زمین راستہ موجود ہے جو لائیڈز کالج سے دور کہیں نکلتا ہے اور شاید اس سے نیچے بنے ہوئے تہ خانے سے بھی اس کا سلسلہ جڑا ہوا ہے۔ یوں کہ اس سے ہمارا کوئی تعلق نہیں ہے لیکن بارہا ایسا ہوا ہے کہ تہ خانے کو مرمت کرنے میں موجود میکینزم کو ازسرنو لگانے کے باوجود تہ خانے کا دروازہ نہ کھل سکا۔ پھر وہ خرابی خود بخود دور ہو گئی۔ غالباً باہر سے اسے لاک کر دیا جاتا ہے۔ تہ خانہ استعمال کرتے ہیں تو اندر سے کسی ایسی کارروائی کی نشاندہی نہیں ہوتی کہ بیرونی میکینزم ناکارہ ہو کر وہ

جاتا ہے۔"

"تہ خانے میں گودام کے طور پر بھی بہت سی جگہ استعمال کی جاسکتی ہے۔" میں نے اسے شہ دینے کے خیال سے کہا۔

"اور شاید کی جاتی ہے۔ تہ خانے کے اوپر واقع عمارت کے فرش میں کئی بار میں نے ایسا ارتعاش محسوس کیا ہے جیسے تہ خانے میں مشینیں چل رہی ہوں۔" پھر چند ثانیوں کے توقف کے بعد اس نے جھجکتے ہوئے بات جاری رکھی۔ "سچی بات تو یہ ہے کہ ایک بار میں نے تہ خانے کے فرش پر موجود گرد پر ٹائروں کے نشانات دیکھے تھے۔ ان کی تعداد اور نوعیت سے اندازہ ہوتا تھا کہ یا تو وہاں گاڑیوں کی آمد و رفت رہی ہوگی یا مال لادنے اور اتارنے کے لیے فورک لفٹر وغیرہ سے کام لیا گیا ہوگا۔"

"صرف ایک بار؟" میں نے سوال کیا۔ "یہ مشاہدہ تمہاری ذات تک تو محدود نہ رہا ہوگا؟"

"میں نے ڈی سوزا سے ذکر کیا تھا تو وہ بوکھلا گیا۔ پھر ہم دونوں نے مل کر تہ خانے میں ویکیوم کلینر چلا کر وہ سارے نشانات مٹائے تھے۔ اس کے بعد کبھی ویسے نشان نہیں ملے البتہ فرش پر ویکیوم کلینر کے استعمال کے آثار بارہا ملے ہیں۔ شاید وہ لوگ اپنا کام ختم کرنے کے بعد ٹائروں کے نشان اور دوسری علامات مٹا دیتے ہیں۔"

رحمانی کے ان انکشافات نے میرے لیے ایک بالکل ہی نئی جہت کھول دی۔ اس وقت تک میں تنظیم کے منشیات فروشی کے کاروبار سے باخبر تھا جن میں ہیروئن کی آمد کے بعد انقلابی تبدیلیاں رونما ہوئی تھیں۔ چرس کے ٹنوں کے ہیر پھیر کے بجائے ہیروئن کی دو چار سو کلو کی کھیپ بھی اپنے اثرات، لاگت اور منافع کے اعتبار سے بہت بڑی تصور کی جاتی تھی جس کی نقل و حمل کے لیے بھاری بار برداری کی ضرورت تھی نہ وسیع جگہ کی۔ رحمانی کے بیان سے تو ظاہر ہو رہا تھا کہ میں اس وقت تک تنظیم کے صرف ایک ہی شعبے سے منسلک رہا تھا جو ہیروئن کی تقسیم اور ترسیل کا ذمے دار تھا جب کہ اصل کاروبار نہ جانے کتنی سمتوں میں پھیلا ہوا تھا۔

"تمہاری باتیں میری عقل سے بالاتر ثابت ہو رہی ہیں۔" میں نے الجھن آمیز لہجے میں کہا۔ "جب تک میں ذاتی طور پر اس تہ خانے یا مزنگ کا جائزہ نہ لے لوں، بات جتنی محال نظر آ رہی ہے۔"

وہ چلتے چلتے رک کر مجھے گھورنے لگا اور اپنی مخصوص چبھتی ہوئی آواز میں طنزیہ لہجے میں بولا۔ "یوں معلوم ہو رہا ہے جیسے مرنے والوں کے بجائے تمہاری اصل تفتیش لائیڈز کالج کے

چاہتا تھا اس سے پہلے تک میں اپنا کام پورا کرلوں تاکہ اس کے چنگل سے خزانے کو بازیافت مل سکے۔ مجھے یقین تھا کہ اگر لائبریز کالج ہی میں مائیکل کی کوئی تصویر موجود بھی تھی تو نمبر تین کے ممنوعہ علاقے ہی میں ہو سکتی تھی جہاں ڈی سوزا سمیت کسی کی رسائی نہیں تھی۔

"اس عمارت میں تم لوگ کس کی ملازمت کر رہے ہو؟"

خاصی دیر کی خاموشی کے بعد میں نے ایک خیال کے تحت سوال کر ڈالا۔

"ظاہر ہے ہم بھی لائبریز کے تنخواہ دار ہیں۔ ڈی سوزا اس کا ذاتی ملازم ہے۔"

"کبھی ملنے کا بھی اتفاق ہوا اس سے؟"

"نہیں۔ کبھی نہیں۔ میں ہی نہیں، یہاں شاید ہی ایسا کوئی فرد مل سکے گا جو اس سے ملاقات کا دعوے دار ہو۔ لوگ تو یہاں تک کہتے ہیں کہ وہ بس ایک نام ہی نام ہے، اس کا وجود سرے سے نہیں ہے؟"

میں پُر خیال انداز میں سر ہلا کر رہ گیا۔ اور وہ مجھے تہ خانے کے بارے میں وہ اسرار و رموز سمجھانے لگا جو وہاں داخلے اور کامیابی کے سلسلے میں اہم ثابت ہو سکتے تھے۔

رسٹ واچ میں جب رات کے دس بجنے ہی ہم دونوں کی آنکھیں کھلیں اور میں نے اپنی جگہ چھوڑ دی۔

احتیاط اور رازداری کے پیش نظر اس رات میں اپنے کمرے کا ایک چکر لگا کر رحمانی کے ہی پاس آ گیا تھا۔ وہاں پہنچتے ہی مجھے مکمل خاموشی اختیار کرنا پڑی کیونکہ یہ خدشہ تھا کہ ڈی سوزا نے کہیں اس کے کمرے میں پوشیدہ مقامات پر ڈکٹا فون نہ لگوا رکھے ہوں۔ ہم کسی میں اپنی کرسیاں لا کر بیٹھے ہی طے کر چکے تھے کہ ٹھیک دس بجے کمرے سے نکل جانا ہوگا کیونکہ اس وقت لائبریز کالج کے مختلف حصوں میں بیرونی چہل پہل ختم ہو کر کمروں تک محدود ہو جاتی تھی۔ جب سے ان کی کوشش، تلاش اور سٹرائیک وغیرہ کی سرگرمیاں ختم ہو جاتی تھیں۔ اس لیے کسی کی مداخلت کا امکان باقی نہیں رہتا تھا۔ مسلح محافظوں کا گشت بھی سیکشن نمبر تین کے نواح تک محدود رہتا تھا۔ عمارت کے اندرونی حصوں سے ان کا کوئی تعلق نہیں رہتا تھا جبکہ اصولی طور پر وہ چپے چپے کی نگرانی پر مامور تھے۔ بہرحال اس وقت متوقع خطرات کے پیش نظر تنہائیوں کا ماحول بوجھل سا تھا اور رحمانی کے بشرے پر بھی گہری سنجیدگی پھیلی ہوئی تھی۔ کمرے سے نکلنے سے پیشتر رحمانی نے سر باہر نکال کر دونوں طرف کا جائزہ لیا تھا۔ پھر ہم کمرے سے نکل کر محتاط انداز میں راہداری کے اسی سرے کی طرف بڑھتے چلے گئے جدھر ایک کمرے میں تہ خانے میں داخلے کا راستہ تھا۔

ہم دونوں کسی مداخلت سے دوچار ہوئے بغیر اس کمرے میں پہنچ گئے۔ اور رحمانی نے دروازہ بند کر کے وہ فولادی الماری کھول لی جس میں تہ خانے کے راستے کو ظاہر کرنے والا میکنزم پوشیدہ تھا۔ اسی لمحے میرے ذہن میں ایک جھماکا سا ہوا اور مجھے بے اختیار جیولا لارڈ کا وہ کمرا یاد آ گیا جہاں تنظیم کی جانب سے انتہائی خفیہ طور پر ایک فولادی سیف نصب کیا گیا تھا۔ ایم ٹی نفری چندر کی حفاظت کے لیے اس کمرے میں فولادی سیل سے منسلک الیکٹرونک حفاظتی انتظام کیا گیا تھا کہ کسی اجنبی کے چوکھٹ عبور کرتے ہی نہ صرف خود کار کیمرا حرکت میں آ جاتا تھا بلکہ ایسے دو آہنی دروازے بھی متحرک ہو جاتے تھے کہ مداخلت کار کیمرے میں اپنی واضح تصویر چھوڑ کر راہ فرار اختیار کرنے پر مجبور ہو جاتا تھا۔

پھر اس وقت تو ہم لائبریز کالج کے ایک اہم حصے میں موجود تھے جو ڈی سوزا کی غیر موجودگی میں انتظام کی تحویل میں ہوتا تھا لیکن اس وقت ڈی سوزا خود کالج کی حدود میں موجود تھا اور کچھ عجیب نہ ہوتا جو اس نے بے ضابطہ مداخلت کے لیے کوئی ایسا خفیہ حفاظتی نظام آن کیا ہوا ہوتا جو اسے اس کے کمرے میں مطلع کر دیتا کہ اس کی اجازت کے بغیر تہ خانے کا راستہ کھولا گیا ہے۔

میں نے اضطراری طور پر رحمانی کا شانہ دبایا اور وہ چونک کر سوالیہ نظروں سے میری طرف دیکھنے لگا۔ میں نے اس کے کان سے منہ لگا کر اسے اپنے اندیشے سے آگاہ کیا تو اس کے لبوں پر ہلکی سی مسکراہٹ پھیل گئی اور وہ اشاروں سے مجھے اطمینان دلانے لگا کہ وہاں ایسا کوئی الارم سسٹم نہیں ہوتا کیونکہ باہر سخت حفاظتی انتظامات ہونے کے باعث کسی غیر متعلق آدمی کی وہاں تک رسائی ناممکنات میں سے تھی۔

اس نے میکنزم کو حرکت دی اور فرش میں تاریک خلا نمودار ہو گیا۔ ہم نے بے یقینی کے عالم میں قدم بڑھائے۔ خلا میں ہاتھ بڑھا کر رحمانی کو الوداع کہا اور اندر اتر گیا۔ پہلی سیڑھی پر قدم رکھتے ہی کسی خود کار نظام کے تحت تہ خانے میں تیز روشنی پھیل گئی تھی۔ چند قدم طے کرنے کے بعد میں نے سر گھما کر اوپر دیکھا تو اوپر والے کمرے کے فرش میں نظر آنے والا راستہ معدوم ہو چکا تھا۔ جس کا مطلب تھا کہ اوپر والوں سے میرا رابطہ ٹوٹ چکا تھا۔

اپنی دانست میں میں نے مختصر سی مدت میں بہت بڑی

کامیابی حاصل کی تھی کہ لائیڈز کالج کے اس خفیہ مقام تک رسائی حاصل کر لی تھی جو وہاں رہنے والوں کے لیے بھی ایک راز ہی تھا۔ میں سنبھل سنبھل کر سیڑھیاں طے کر رہا تھا اور میری نگاہیں تہ خانے میں پڑی ہوئی میزوں پر جمی ہوئی تھیں جو اس وقت صاف ستھری پڑی ہوئی تھیں۔ جیب کے انعام کے ساتھ تار چیسل میں جاتے ہوئے میں نے ان میں سے بیشتر پر کاغذات پھیلے ہوئے دیکھے تھے جس کا مطلب تھا کہ اس دوران میں کوئی نہ کوئی تہ خانے میں آ چکا تھا۔

پہلے میرا ارادہ تھا کہ نیچے پہنچتے ہی ان میزوں کی درازوں اور ان میں رکھے ہوئے کاغذات کا جائزہ لوں گا لیکن آخری سیڑھی اترتے ہوئے میں نے اپنا ارادہ تبدیل کر دیا۔ جزئیات میں الجھنے سے قبل ایک بار اس پوری زیر زمین عمارت کا جائزہ لینا ضروری تھا جس کے بعد میں ترجیحات کا تعین بآسانی کر سکتا تھا۔

اس ہال کی وسعت کے مقابلے میں ان چند میزوں نے بمشکل ایک گوشہ ہی گھیر رکھا تھا اور باقی وسیع و عریض رقبہ خالی پڑا ہوا تھا۔ اس سے آگے ایک دیوار میں وہی مخصوص دروازہ نظر آ رہا تھا جس سے گزر کر تار چیسل تک رسائی ہوتی تھی اس کے علاوہ دیواریں دور سے سپاٹ نظر آ رہی تھیں جس کا مطلب تھا کہ تہ خانہ اسی عمارت کے نیچے ختم ہو گیا تھا اور بظاہر اس کا تار چیسل سے کوئی تعلق نہیں تھا۔

میں نے وہیں ایک میز پر ٹک کر سگریٹ سلگا لی۔ پوشیدہ ... کے کر میں اس تہ خانے میں آ کر میں نے ایک بھیانک خطرہ مول لیا تھا اور اگر ذرا سی بھی اس واقعہ کی بھنک بھی مل جاتی تو مجھے اس چوہے دان میں گھیر کر بڑی آسانی کے ساتھ ختم کیا جا سکتا تھا۔ اس تصور نے ابتدا ہی سے میرے اعصاب پر لرزہ طاری کیا ہوا تھا اور بدن کے سارے مساموں کے دہانے کھل گئے تھے لیکن بتدریج میری حالت اعتدال پر آتی جا رہی تھی۔ اس عمل میں سگریٹ نے بھی میری خاصی مدد گار ثابت ہوئی تھی۔ چند کش لینے کے بعد میں اپنی جگہ چھوڑ کر اس کونے والی دیوار کی طرف بڑھ گیا جس میں تار چیسل جانے والی راہداری کا دروازہ کھلتا تھا اور چند ہی منٹ کے جائزے کے بعد میری مایوسی یکلخت خوشی میں تبدیل ہو گئی کیونکہ اس دیوار میں ایک مقام پر نمایاں دراڑ نظر آ رہی تھی جو امکانی طور پر کسی راستے کی نشاندہی کر رہی تھی۔

اوپر والے کمرے میں موجود میکنزم اور فرش کے برابر ہو جانے والے قطعے کو دیکھ لینے کے بعد میرے لیے یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ وہ دیوار بھی پہلو میں کھسک کر یا پیچھے دھنس کر گزرگاہ پیدا کرتی ہوگی لیکن سپاٹ فرش اور دیواروں کی موجودگی میں اسے حرکت میں لانے والے میکنزم کا سراغ لگانا آسان کام نہیں تھا۔ میں سگریٹ پھونکتے ہوئے پوری عرق ریزی کے ساتھ میں لگا رہا۔ اس دوران میں میں نے یہ احتیاط بھی کی تھی کہ سگریٹ کی جلی ہوئی راکھ فرش پر گرا کر جوتے سے مسلتا رہا تھا اور سگریٹ کے سوختہ ٹکڑوں کو جوتے کے تلے پر بجھا کر جیب میں ڈالتا رہا تھا تاکہ میرے نکلنے کے بعد وہاں کسی مداخلت کے آثار نہ رہیں۔

نصف گھنٹے کی کڑی محنت کے باوجود میں دیوار یا پھر فرش پر ایسا کوئی سراغ دریافت نہ کر سکا جو راستہ پیدا کرنے والے میکنزم کی نشاندہی کرتا لیکن دراڑیں دیکھ کر مجھے پورا یقین تھا کہ کوئی راستہ ہی تھا۔ دیوار اور فرش سے مایوس ہو کر میں نے اس دیوار سے دور رکھی دفتری میزوں کی طرف متوجہ ہو کر باری باری ہر میز کے ہر حصے پر طبع آزمائی کرنے لگا ... میز میں مجھے ایک قبضے دار خانہ نظر آ رہی تھی جو ... عجیب تھی۔ میز کا وہ چوبی پایا فرش میں ایک ... ہوا تھا اور اوپری سرا میز کی نچلی سطح سے صرف ... لیے اس پائے کو جنبش دی تو وہ فرش میں قبضے پر متحرک محسوس ہوا۔ میں جتنا دبانے لگا اسے پیچھے دباتا ہی چلا گیا۔

فرش کے ساتھ چپٹا یعنی دس انچ کا زاویہ بننے تک ... ہوا لیکن میں نے ہمت نہیں ہاری۔ اس پائے کی غیر معمولی نصب اس کے کسی اہم مصرف کی نشاندہی کر رہی تھی لہٰذا میں نے ... جاری رکھی پھر وہ پایا فرش سے بمشکل چند انچ دور رہ گیا تھا ... ملاحظہ یہ تھا کہ اچانک دیوار کی سمت ایک کھٹکا سا ہوا اور سپاٹ دیوار کا بارہ فٹ بلند اور کم و بیش اسی قدر طویل ٹکڑا ... جھٹکے لگے بغیر ایک طرف ہٹنا شروع ہو گیا۔

میں نے چوبی پائے پر اپنے ہاتھ کے دباؤ میں کمی ... تو مجھے محسوس ہوا کہ کھٹکے کی آواز کے ساتھ ہی پائے کا ... کسی اسپرنگ کا زور آ چکا ہے اور اگر میں نے ذرا بھی تساہل سے ... تو اسپرنگ کی قوت اس لیور کو فرش پر دوبارہ سیدھا کھڑا کر دے ... جب دیوار کا متحرک حصہ ساکت دیوار کے عقب میں ... میں نے لیور پر سے ہاتھ ہٹا لیا جو ایک جھٹکے سے سیدھا ... دیوار میں نمودار ہونے والا راستہ بند ہونا شروع ہو گیا۔ راستہ ... رکھنے کے لیے میں نے دوبارہ لیور کو نیچے دبا دیا ... جیسے ہی دیوار کی واپسی کا سفر جاری رہا اور میں وقت ... میں مسرور ہوتے ہوئے راستے کو گھورتا رہا لیکن اب ... میرا ذہن اسی میکنزم میں الجھا ہوا ... دروازے یا راستے کو کھلا رکھنے کے لیے میز کے ...

نصب جوائنٹ لیور کو مستقل طور پر نیچے دبائے رکھنا ضروری تھا۔ یہ بندوبست شاید اس لیے کیا گیا تھا کہ کبھی بے احتیاطی میں راستہ کھلا نہ رہ جائے۔ راستہ کھولنے کے عمل کو درمیان میں کسی بھی وقت روک کر دوبارہ بند کیا جا سکتا تھا لیکن راستہ بند ہونے کے عمل کو دیوار کی اصل جگہ پر واپسی سے پہلے نہیں روکا جا سکتا تھا۔ میں نے لیور کو چھوڑ کر اپنے اس خیال کی تصدیق کر لی کیونکہ دباؤ ختم ہونے کے باوجود لیور فرش میں دبا رہا پھر جوں ہی دیوار نے ایک جھٹکے کے ساتھ اپنی جگہ لی لیور سرعت کے ساتھ سیدھا ہو گیا۔

وہاں لیور کو فرش کے ساتھ دبائے رکھنے کے لیے مجھے زیادہ تلاش نہیں کرنی پڑی۔ وقت ضائع کیے بغیر دوسری بار دیوار کے حرکت میں آتے ہی میں نے لیور پر ایک کرسی کی پشت گاہ کا وزن ڈالا اور وہاں سے اٹھ کر سرکتی ہوئی دیوار کے قریب آ گیا۔

دوسری طرف گہری تاریکی کا راج تھا لیکن تہ خانے کی تیز روشنی کے انعکاس میں اس طرف کا جائزہ لینے میں کوئی دقت حائل نہیں تھی۔ اس طرف دیوار کی جڑ سے ہی مٹی پر ٹائروں کے متعدد نشان نظر آ رہے تھے۔ ان چوڑے نشانات اور کشادہ راستے کو دیکھتے ہوئے یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ دوسری طرف نکاسی کی راہ ہونے کی صورت میں اس راستے سے مال بردار گاڑی کے بھاری اور اونچے ٹائروں کی نقل و حرکت بھی بہ آسانی جاری رکھی جا سکتی تھی۔

سرکتی ہوئی دیوار آخری سرے پر جا کر تھم گئی اور میں چند ثانیے کسی تبدیلی کے انتظار کے بعد مطمئن ہو کر پختہ فرش پر جمی ہوئی گرد و غبار کی اس لکیر کو عبور کر گیا جو دونوں حصوں کو ایک دوسرے سے جدا کر رہی تھی۔ ادھر گھستے ہی مجھے اندازہ ہوا کہ وہ تہ خانے کے بجائے ایک تنگ سرنگ تھی جو آگے گھور اندھیرے میں معدوم ہو گئی تھی۔ میں نے قریب دکھائی دیتی دیواروں کا جائزہ لے کر وہاں بورڈ کے تمام سوئچ آن کر دیے اور اس چوڑی سرنگ میں دور تک دیوار گیر بلب روشن ہوتے چلے گئے۔

اس بڑی دریافت کے بعد میں آگے قدم بڑھانے کے لیے بے چین ہو رہا تھا لیکن جزئیات کو نظر انداز کرنا بھی ممکن نہیں تھا۔ سرنگ کی ایک دیوار کے ساتھ ہی لکڑیوں اور ٹوٹے پھوٹے تختوں کی موجودگی سے اندازہ ہو رہا تھا کہ اس سرنگ سے گزرگاہ کا کام لینے کے ساتھ ساتھ ایک سمت کی فاضل جگہ کو اسٹور کے طور پر استعمال کیا جا رہا تھا لیکن ان تختوں وغیرہ سے یہ اندازہ نہ ہو سکا کہ اس قدر زیادہ تعداد میں لائے اور لے جائے جانے والے سامان کی نوعیت کیا رہی ہوگی۔

احتیاطاً عقب اور گرد و پیش پر نگاہ ڈال لینے کے بعد میں نے تیزی کے ساتھ پیش قدمی شروع کر دی کیونکہ اب کام کا دائرہ اچانک ہی وسیع ہو گیا تھا اور میں مقررہ وقت گزرنے سے پہلے اپنا جائزہ مکمل کر لینا چاہتا تھا۔

آگے بڑھنے سے اندازہ ہوا کہ وہ سرنگ بہت زیادہ طویل نہیں تھی لیکن اس میں گھماؤ کے باعث تاریکی میں وہ بہت طویل نظر آ رہی تھی۔ البتہ ایک نجی عمارت میں واقع ہونے کی بنا پر اس کی وہ طوالت بھی حیرت ناک معلوم ہو رہی تھی۔ بہ مشکل ایک فرلانگ کی مسافت طے کرنے کے بعد میں دوبارہ ایک وسیع زیر زمین ہال میں جا پہنچا اور وہاں قدم رکھتے ہی میرا وجود سن ہو کر رہ گیا۔ اس وسیع تہ خانے میں دیواروں کے ساتھ بڑے بڑے چوبی کریٹ چھت تک چنے ہوئے تھے۔ ان پیٹیوں کی تعداد بلا مبالغہ سیکڑوں میں تھی اور وہیں تین ٹن وزن اٹھانے والا پٹرول کا ایک فورک لفٹ ٹرک کسی مشینی آسیب کی طرح کھڑا ہوا تھا۔

رہنمائی کے اندیشے حقیقت کی صورت میں میرے سامنے آ چکے تھے۔ لائیڈز کا تجارتی ادارہ کی آڑ میں نہایت منظم پیمانے پر تہ خانوں اور سرنگوں کے ذریعے اصل کام کیا جا رہا تھا جو یقینی طور پر ہیروئن یا کسی بھی دوسری نشہ آور اشیا سے متعلق نہیں تھا۔ میں نے پیٹیوں کا جائزہ لیا تو وہ سب سیل تھیں۔ ان میں کئی سائز کی پیٹیاں تھیں جن پر مشرقی یورپ، جرمنی، فرانس اور انگلینڈ کے نام پڑھنے میں آ رہے تھے لیکن ان میں بند مال کے بارے میں کوئی اشارہ نہیں تھا۔

وہ تہ خانہ کسی کاروباری ادارے کا باقاعدہ گودام نظر آ رہا تھا اور وہاں سامان کے اعتبار سے متعدد متعلقہ اوزار بھی نظر آ رہے تھے۔ اس حصے میں ایک راستہ وہ تھا جس سے گزر کر میں وہاں تک آیا تھا اور اسی کے مقابل اسی طرح کی دوسری چوڑی سرنگ آگے بڑھتی چلی گئی تھی۔ مجھے یقین تھا کہ اس سرنگ کا دوسرا سرا کسی محفوظ مقام پر کھلی فضا میں لائیڈز کا تجارتی سے باہر نکلتا ہوگا اور اسی راستے سے مال کی آمد و رفت جاری رکھی جاتی ہوگی۔

باہر جانے والی سرنگ کے ساتھ ہی اوپر جاتے ہوئے زینے موجود تھے جو اس سرنگ کی طوالت کے پیش نظر یقیناً عمارت کے منسلک حصے تک رسائی کر سکتے تھے لیکن میرے لیے اس وقت سب سے زیادہ اہمیت ان چوبی پیٹیوں کی تھی جو وہاں بھاری تعداد میں ذخیرہ کی گئی تھیں۔

میں لوہے کی پتیاں کاٹنے والی قینچی اور تختے اکھاڑنے والی لوہے کی بار لے کر ان پیٹیوں پر چڑھ گیا۔ اس کارروائی کے آغاز سے قبل میں نے اس حصے کے تفصیلی جائزے میں وقت برباد کرنا غیر ضروری خیال کیا تھا کیونکہ وہاں کوئی موجود ہوتا تو میرے قدم رکھنے کی جانب سے بہت پہلے چوکنا ہو کر مجھ پر حملہ آور ہو چکا ہوتا۔ اس کا

سبب یہ تھا کہ میری تمام تر احتیاط کے باوجود میرے قدموں کی دھمک تہ خانے کی ساخت کے باعث غیر معمولی انداز میں گونج رہی تھی۔

میں نے پہلی پیٹی پر کسی ہوئی مضبوط آہنی پتیاں کاٹ کر پہلا تختہ اکھاڑا اور بے صبری کے ساتھ پیٹی میں ہاتھ ڈال دیا۔ لوہے کا سرد لمس محسوس کرتے ہی میرا وجود سُن ہو کر رہ گیا۔ میری انگلیاں کسی ٹامی گن کی نالی سے ٹکرائی تھیں۔

میں چند ثانیوں تک حیرت، بے یقینی اور خوف کے عالم میں یونہی منجمد بیٹھا رہ گیا۔ جو لوگ ایک طاقتور ہیروئن کی بلیک کے لین دین میں لاکھوں کما رہے تھے انھیں اسلحہ کی تجارت کی کیا ضرورت تھی؟ وہ اسلحہ جس پراسرار انداز میں وہاں ذخیرہ کیا گیا تھا اس کی وجہ سے یہ سمجھنا دشوار نہیں تھا کہ منشیات کی طرح اسلحہ کی تجارت بھی غیر قانونی تھی۔ اگر حکومت کو فریب دے کر وہ غیر ملکی اسلحہ لایا جا رہا تھا تو اس کی نکاسی کہاں تھی؟ ظاہر ہے کہ چوری چھپے اسلحہ خریدنے والے نہ حکومت کے دوست ہو سکتے تھے اور نہ محبِ وطن!

معاً میرے ذہن میں انسدادِ منشیات کی اس بین الاقوامی کانفرنس کی یاد تازہ ہو گئی جس کے کھلے اجلاس میں میں نے بھی شرکت کی تھی۔ اس اجلاس میں بہت کچھ کہا گیا تھا۔ بڑی طاقتوں کے نمائندے اپنے اپنے مفادات کے نشے میں چور تھے اور خالص معاشرتی مسائل پر منعقد ہونے والی اس کانفرنس کا کھلا اجلاس پہلے ہی راؤنڈ میں سیاسی اور قومی الزام تراشیوں کا شکار ہو گیا تھا۔

ایک غیر ملکی نمائندے نے بڑے مدلّل انداز میں منشیات کی کوکھ سے جنم لینے والی اس ہولناک سازش کی نشاندہی کی تھی جس کے ذریعے نہ صرف پاکستان کو بین الاقوامی سطح پر منشیات کی افزائش کا ذمے دار ٹھہرانا تھا بلکہ غیر ملکی سرمائے اور فنی معاونت سے ملکی سرحدوں پر تیار ہونے والی ہیروئن کی مقامی گزرگاہ بنا کر نوجوان نسل کو اس نشے کا عادی بنا کر قومی پیمانے پر مدافعت کی صلاحیت کو کمزور اور بالآخر تباہ کرنا تھا تاکہ جب مناسب موقع پر وار کیا جائے تو اندر سے کوئی مزاحمت نہ ہو سکے۔

ہیروئن لت بن رہی تھی، ملک کے چپے چپے میں فروغ پا رہی تھی۔ معاشی بدحالیوں میں مبتلا جاہل اور مستقبل سے مایوس نوجوان تعلیم یافتہ نسل اس نشے کو منہ لگا رہی تھی جو بعد میں سر پر چڑھنے لگتا ہے۔ دوسری طرف اس کی بڑی مقدار سے سرمایہ کمایا جا رہا تھا اور شاید وہی سرمایہ غیر قانونی ہتھیاروں کی درآمد میں لگایا جا رہا تھا تاکہ ملک دشمن قوتوں کو قوت اور استحکام مل سکے۔

مجھ پر جنون سا سوار ہو گیا اور میں یکے بعد دیگرے ساری پیٹیوں کی ایک ایک پیٹی کھولتا چلا گیا۔ خودکار رائفلیں، مشین گنیں، ان کے میگزین سے لے کر راکٹ لانچر تک سب ہی کچھ ان پیٹیوں میں موجود تھا۔ مجھے یقین تھا کہ نیچے دبی ہوئی پیٹیوں میں بم اور گرینیڈ بھی ضرور رہے ہوں گے۔

میرا جی چاہا کہ اسی لمحے اس بارود کے ذخیرے کو نذرِ آتش کر دوں اور اس کے ساتھ خود بھی فنا ہو جاؤں۔ تنظیم کا وجود میرے لیے بہت کریہہ اور ناقابلِ برداشت ثابت ہوا تھا۔ اپنے قابلِ نفرت ماضی سے تائب ہو کر سیدھے راستے پر آ گیا تھا لیکن ان گناہوں میں کبھی میرا بھی دخل رہا تھا جس کا ازالہ یہی ہو سکتا تھا کہ میں ان کو ناقابلِ فراموش زک دے کر خود بھی جان سے گزر جاؤں کیونکہ بارود کے اس ذخیرے کو آگ دکھانے کے بعد زندہ بچ نکلنا معجزے کے تحت تو ہو سکتا تھا لیکن عقل اس امکان کو تسلیم نہیں کر سکتی تھی۔

اس تہ خانے کی تباہی لا لیڈرز کا کھیل ختم کرنے کا آخری باب ثابت ہو سکتی تھی۔ تباہی سے جو کچھ بچ رہتا وہ مقامی پولیس کی تحویل میں چلا جاتا لیکن ان کی جڑیں بہت گہری تھیں۔ بارود جیسا کوئی دوسرا ٹھکانا تلاش کر سکتے تھے۔ ان لیڈرز کا دماغ اہم ضرور تھا، اس سے کہیں زیادہ اہم وہ دماغ تھا جو ان سازشوں کے پیچھے کارفرما تھا۔

ویرا لالہ تیز کا باپ اس سازش کا سرغنہ تھا اور اس کی گرفت کے بغیر اس عقدے کی سرکوبی ناممکن تھی۔ اس بارے میں خوش قسمتی کی بات یہ تھی کہ خود ویرا بھی اپنے باپ کی خواہش کی مہم میں میرا ساتھ دینے پر آمادہ تھی۔ یہ دوسری بات تھی کہ میرے اور اس کے مقاصد الگ تھے لیکن اس تک رسائی کے بعد میں اپنا انتخاب خود کر سکتا تھا۔

ان چوبی پیٹیوں میں پستول یا ریوالور کی قسم کا کوئی ہتھیار نہیں تھا لہٰذا میں نے اسلحہ کی کمی دور کرنے کے لیے ایک ٹامی گن کے حصے نکال کر آپس میں جوڑے اور اس میں میگزین فٹ کر کے ان سیڑھیوں کی طرف بڑھ گیا جو میرے خیال میں تہ خانے کے مقفل حصے میں جاتی تھیں۔

وہاں سیڑھیوں کی ابتدا پر ایک چھت والی ویسی ہی الماری موجود تھی جیسی مسجد و عمارت کے ایک کمرے میں تھی جس میں تہ خانے کا خفیہ راستہ پیدا کرنے کا میکنزم لگا ہوا تھا۔ پہلی گرہ کے لیے مقررہ سمت میں گھمایا

اوپر سیڑھیوں کے اختتام پر فرش کا ایک حصہ ایک طرف سرک گیا۔ اس خلا سے اندازہ ہو رہا تھا کہ اوپر والا کمرہ تاریک

وجود اس خلا میں سے گزر جاتا۔ رانوں اور ٹانگوں کے بل اس نے خود کو سنبھالنا چاہا لیکن میں نے ٹھوکر رسید کر کے اسے نیچے گرا ہی دیا اور تہ خانہ اس کی ہولناک چیخوں سے گونج اٹھا۔

اس کے فرش پر گرنے سے پُرشور دھماکا ہوا تھا۔ آخری چند روز بیچ فوری ہی بعد ناک کراہوں سے بدل گئی تھی۔ میں پھرتی کے ساتھ سیڑھیاں عبور کر کے نیچے پہنچا تو وہ ایڑیاں رگڑ رگڑ کر سسک رہا تھا۔ اس کی بائیں کنپٹی اور کھوپڑی پر چوٹ لگی تھی۔ اتنی بلندی سے گرنے کے باعث پسلیوں کی ہڈیاں بھی سلامت نہ رہ سکی ہوں گی۔

میں نے ایک لمحے کے لیے اس کی افادیت کے بارے میں غور کیا اور پھر اس کی پیشانی کے وسط میں اسی کے پستول کی گولی اتار دی۔ تہ خانے میں فائر کی بازگشت کئی ثانیوں تک گونجتی رہی تھی۔ اس کے معدوم ہونے سے پہلے ہی وہ سفید فام دم توڑ چکا تھا۔

مجھے اپنے تحفظ اور اگلی کارروائی کے لیے کم از کم اٹھارہ گھنٹے کی مہلت درکار تھی اور اتنے طویل عرصے کے لیے اس سفید فام کو زندہ چھوڑنے کا خطرہ مول نہیں لیا جا سکتا تھا۔ وہ کسی بھی آتے جاتے کو پوری روداد سنا کر میرے لیے دشواریاں کھڑی کر سکتا تھا جب کہ اس کی لاش دیکھ کر کوئی بھی واقعات کی تہہ تک نہیں پہنچ سکتا تھا۔

اسے ٹھکانے لگا کر میں نے فوراً ہی نکاسی والی سرنگ کی طرف پیش قدمی کا ارادہ کیا لیکن یہ سوچ کر ٹھہر گیا کہ سرنگ کے دہانے پر متعین محافظوں کے مقابلے میں مجھے کوئی آڑ میسر نہ ہوئی تو میں ان کے ہاتھوں با آسانی مارا جا سکتا ہوں۔ تہ خانے میں موجود فورک لفٹ کا جائزہ لیا تو اس کی چابی اگنیشن میں موجود تھی۔

میں نے اگنیشن آن کر کے گلو پلگ گرم ہونے کا انتظار کیا اور پھر چابی گھما کر انجن اسٹارٹ کر لیا۔ فورک لیور کی مدد سے تہ خانے کے فرش پر پڑے ہوئے فورکس کو اوپر اٹھا کر میں نے انجن فارورڈ گیئر میں ڈالا اور فورک لفٹ کو نکاسی کی سرنگ میں لیتا چلا گیا جو تدریجاً ڈھلوان کی صورت میں قدرے بلند ہوتی جا رہی تھی۔ اس طرف بڑھنے سے قبل میں نے سرنگ میں روشنی کے سوئچ دانستہ آن نہیں کیے تھے۔ بس فورک لفٹ کے ہیڈ لیمپس سے کام لے رہا تھا تاکہ میں تاریکی میں رہ کر خود کو محافظوں کی نظروں سے محفوظ رکھ سکوں۔

ہیڈ لیمپس کی روشنی میں بند دیوار سامنے آتے ہی میں نے فورک لفٹ کو روک دیا اور ہینڈ بریک لگا کر ہیڈ لیمپس کی روشنی میں راستہ پیدا کرنے والا میکنزم تلاش کرنے لگا جو اس مقام پر برقی سوئچ کی صورت میں بغلی دیوار میں نصب تھا۔ نکاسی کے اس مقام پر سرنگ کی چوڑائی اور لمبائی اتنی سمٹ گئی تھی کہ ٹرک احتیاط کے بغیر گزار لینا محال نظر آتا تھا۔

سوئچ آن کرتے ہی وہ دیوار پہلو میں سرکنے کے بجائے نیچے دھنسنے لگی۔ یہ بندوبست غالباً اس لیے رکھا گیا تھا کہ سامنے سے نکاسی کے راستے کا سائز مختصر ترین رکھا جا سکے۔ میں نے دیوار دیکھتے رہنے کے بجائے پھرتی سے پلٹ کر فورک لفٹ میں اپنی نشست سنبھال لی۔ پھر جونہی وہ دیوار دھنستی ہوئی نیچے آئی، میں نے دہانے کے سامنے ایک شخص کو اسٹین گن سنبھالے دیکھا۔ حلیے سے وہ دیہاتی مفلوک الحال نظر آ رہا تھا کیونکہ اس علاقے میں مقامی لوگ ہی بہتر طور پر باعث غیر متعلقہ لوگوں کی نگاہوں سے بچا رہے۔

"کون ہے؟" اس نے وہیں سے اونچی آواز میں سوال کیا۔ اس کے لہجے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ صورتِ حال میں کسی غیر متوقع تبدیلی کا اندازہ نہیں لگا سکا تھا اور شاید ابھی تک مجھے جب کہ داخلے کے اکلوتے راستے پر وہ خود نگران تھا۔

دیوار پوری طرح نیچے بیٹھنے سے قبل ہی میں نے فورک لفٹ کو آگے بڑھایا اور مبہوت محافظ پر اچانک لپک کر باہر نکلتے ہوئے چند گز کا فاصلہ پستول سے فائر کر دیا۔ وہ میری زد میں تھا اور میرا نشانہ ٹھیک تھا۔ گولی اس کے بائیں پہلو میں پیوست ہوئی تھی اور وہ اسٹین گن پھینک کر دونوں ہاتھوں سے اپنا پیٹ دبائے چیختا ہوا نیچے ڈھیر ہو گیا تھا۔ میں نے فوراً ہی فورک لفٹ کو آگے بڑھا دیا اور راستہ دیکھتے ہوئے ہیڈ لیمپس گل کر دیے تاکہ اس کا کوئی ساتھی فائر کی چیخ سن کر کہیں سے نمودار ہو تو آنکھیں جھپکنے سے پہلے ڈھیر کر سکوں اور ہوا بھی ایسا ہی۔ سرنگ کے دہانے سے قدرے دائیں جانب ایک جھونپڑی میں سے ایک شخص غالباً نیند اور بدحواسی کے عالم میں دوسری اسٹین گن لیے برآمد ہوا تھا۔ پہلے شکار کے مقابلے میں وہ مجھ سے زیادہ نزدیک تھا۔ میں نے پہلے فائر پر اسے لڑکھڑا کر سینہ پکڑتے دیکھ کر فوراً ہی دوسرا فائر جھونک مارا اور اس بار وہ بھی ڈھیر ہو گیا۔ میں فورک لفٹ کا انجن بند کر کے نیچے آیا اور وہیں ٹھہر کر مزید کسی ردعمل کا انتظار کرنے لگا۔ مختصر سی مدت میں یکے بعد دیگرے تین دشمنوں کو موت کے گھاٹ اتار دینے کے بعد میرے اندر کی درندگی جاگ چکی تھی اور ساری وحشیانہ جبلتیں پوری طرح بیدار ہو چکی تھیں۔

دوسرے آدمی کی ہلاکت کے بعد جنگلات کے درمیان ہوئے اس تاریک ویرانے میں دوبارہ سناٹا چھا گیا جس کا سینہ کا شور مجروح کر رہا تھا۔ میں نے فوری طور پر جھونپڑی کا رخ کیا جہاں دو سلیپنگ بیگز کے علاوہ بہت مختصر سا سامان موجود تھا۔ چیتھڑوں کے ایک ڈھیر کے نیچے مجھے دوسرا سوئچ بورڈ مل گیا۔ اس کا لیور دبایا تو دیوار ایک بار پھر اوپر اٹھنے لگی۔ اسے پوری طرح بند کرنے کے بعد میں جھونپڑی کے ایک خستہ حال صندوق کی طرف متوجہ ہو گیا جس میں خوراک کے ڈبوں اور دوسری ضروریات کے ساتھ ایک

ہی موجود تھا جس نے وہ اسٹرومنٹ اپنی تحویل میں لے لیا۔

دلچسپ بات یہ تھی کہ سرنگ کا دہانہ غائب ہو چکا تھا۔ اس حصے کو مٹی سے بھر دیا گیا تھا اور ایک قدرتی ٹیلے کی صورت دے دی گئی تھی۔ جس پر کسی سرنگ کا گمان ہونا محال تھا البتہ دھنسے اور ابھرے والی سرنگ کا ہموار حصہ نا ہموار اور مسطح ہے۔ شب کا ہونے کے باوجود مجھے سامنے نظر آ رہا تھا جس کی حفاظت کے لیے وہاں دو محافظ مامور تھے۔ سرنگ سے آگے کچھ نہیں، یہ کسی قسم کی ٹریفک کی علامات نہیں تھیں۔ ان دونوں محافظ ایسے نشانات کو مٹانے کے ذمے دار تھے۔

دونوں خون آلود لاشیں پاسپورٹ، فون سمیت فورکس پر لاد کر میں نے سرنگ کا راستہ پیدا کیا اور فورک لفٹ کو اندر لے جا کر اندر دونوں روشنی سے دیوار کو سمجھا کر اس کی جگہ لوٹا دیا۔

میں نے پوری کوشش کی تھی کہ حالات کو اس قدر الجھا دیا جائے کہ کوئی ادھر آ بھی نکلے تو آسانی سے کوئی نتیجہ اخذ نہ کر سکے اور یہ اگر وقت تک کسی دشواری کا سامنا نہ کرنا پڑے۔

لیکن وہ سب میری خوش فہمیاں تھیں جبکہ مقدر میں کچھ اور ہی لکھا ہوا تھا۔ میں سرنگ کے بیچ اور ڈھلوان فرش پر احتیاط سے فورک لفٹ ڈرائیو کرتا ہوا تہ خانے میں پہنچا اور انجن بند کر کے فورک لفٹ کے سامنے فرش پر لٹا دیے تاکہ دونوں لاشوں کو اگلے مرحلے میں ٹھکانے لگا سکوں۔ میں اپنی نشست سے اتر کر فرش کے پاس تھا کہ ایک ابھرتی ہوئی سرد آواز نے میری رگوں میں خون منجمد کر دیا اور میرے دونوں ہاتھ شعوری انداز میں اوپر اٹھتے چلے گئے۔

ہاتھ بلند کرے میں آہستہ آہستہ آواز کی سمت میں گھوما تو لمحے کی بیچوں کے قریب الفام نامی گن سنبھالے قہر بار نظروں سے میری طرف گھور رہا تھا۔

وہ جانے کب اور کیسے وہاں آ پہنچا تھا۔ مجھے خوف لاحق ہی تھا ہر وقت ہم بارود کے بھاری ذخیرے کے پاس موجود تھے اور اگر اس نے کسی بھی حرکت پر بھڑک کر فائرنگ شروع کر دی تو بھٹکی ہوئی گولیاں اس تہ خانے کو بارود کی جہنم میں تبدیل کر سکتی تھیں۔

**گولیاں** نہ چلانا۔ میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے گہری سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "یہاں بہت سا اسلحہ اور بارود کے بھاری ذخائر موجود ہیں۔ اگر ایک گولی بھی بارود کے کسی کریٹ میں گھس گئی تو ہماری راکھ کا بھی پتا نہیں چل سکے گا۔"

"بکواس بند کرو۔" وہ وحشیانہ انداز میں غرایا۔ "تمھاری نواب زادی کا پتا تو نہیں چل سکے گا کہ وہ کہاں اور کیسے غائب ہو گئی۔ مجھے پہلے ہی شبہ ہو گیا تھا کہ تمھارے عزائم نیک نہیں ہیں۔ ہماری

ہمدردی کی آڑ میں تم اپنے مذموم مقاصد حاصل کرنا چاہتے ہو۔ اور تمھاری یہاں موجودگی نے میرے شبہات کی تائید کر دی ہے۔"

"لائبریری کا نقشہ میں نے تفریح کے لیے نہیں اٹھایا ہوا۔" میں نے براہ راست اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سرد اور خشک لہجے میں کہا۔ "ڈی سوزا نے یہاں گڑبڑ کا اندازہ لگا کر تحقیقات کے لیے مجھے طلب کیا تھا لیکن اسی کے ساتھ اوپر والوں نے بھی مجھے ایک مشن سونپا تھا۔ مجھے یہ دیکھنا تھا کہ اندر کی گڑبڑ کتنی ہے اور اس کے تانے بانے کس حد تک اثرانداز ہوتی ہے۔ تمھاری یہاں موجودگی ظاہر کر رہی ہے کہ تم نے ہدایات اور یہاں کے ضابطوں کی دھجیاں اڑا دی ہیں اور عملاً لائبریری کے ہر گوشے میں تمھاری رسائی ہے۔ یہ سرکشی اور نافرمانی ناقابل معافی ہے۔ میں تمھیں حکم دیتا ہوں کہ ہتھیار پھینک کر خود کو میرے حوالے کر دو۔"

لمحہ بھر کے لیے اس کے چہرے پر بے اطمینانی کے آثار نظر آئے پھر وہ بولا تو اس کی آواز درشت تھی لیکن الفاظ سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ مدافعت کی کوشش کر رہا تھا۔ "میں یہاں پہلی بار آیا ہوں۔ مجھے تو کھلا ہوا راستہ دیکھ کر حیرت ہوئی تھی اور میں محتاط انداز میں بڑھتا چلا آیا۔ میں نے کسی حکم اور ہدایت کی خلاف ورزی نہیں کی . . . تم اول درجے کے مکار اور جھوٹے ہو۔ مجھے حیرت ہے کہ تم جیسی کالی بھیڑ ڈی سوزا اور دوسروں کی آنکھوں میں دھول جھونکنے میں کیسے کامیاب ہو گئی۔"

میں تلخ انداز میں ہنس پڑا۔ "تم اعتراف جرم کر رہے ہو کہ تم سرکش اور باغی ذہنی کہلاتے ہیں جو خود کو اپنے اوپر والوں سے ذہین اور برتر سمجھنے لگتے ہیں پھر طے شدہ ضابطوں سے ہٹ کر اپنی راہ الگ چلنے لگتے ہیں۔"

"بکواس بند کرو۔" وہ اضطراری لہجے میں غرایا۔ میں محسوس کر رہا تھا کہ میری سنگین گفتگو اس کے اعصاب پر اثر انداز ہو رہی تھی اور میرے بارے میں اس کے شبہات کمزور پڑنے لگے تھے۔ لیکن وہ آسانی سے ہار ماننے والوں میں سے نہیں تھا۔ "مجھے شروع ہی سے تمھاری اصلیت پر شبہ تھا۔ تم نہ جانے کن لوگوں کے آلۂ کار بنے ہوئے ہو اور ہمارے اور ڈی سوزا کے درمیان اختلافات کی خلیج بڑھا کر کیا مقاصد حاصل کرنا چاہتے ہو؟"

"میں تمھیں مجرم سمجھ رہا ہوں اور تم مجھے۔" میں نے پہلو بدلتے ہوئے پرسکون لیکن تحکم آمیز لہجے میں کہا۔ "لہٰذا ہم اپنا فیصلہ آپس میں نہیں کر سکتے۔ ڈی سوزا کے سامنے پہنچتے ہی تم اپنی بناوٹی خفگی کو محسوس کر لو گے کیوں کہ میرے سامنے تمھارا منصب یہی ہے۔ میں

غیر مسلح ہو چکا ہوں، لہٰذا اتنا ضرور کہوں گا کہ تم بھی اپنی ڈائن گن پھینک دو یا کم از کم کندھے سے لٹکا لو تاکہ ہم مساویانہ طور پر بات چیت کا آغاز کر سکیں۔ موجودہ توہین آمیز صورت حال میں مزید برداشت نہیں کر سکتا۔"

"میرا خیال ہے کہ ہم نے ابتدا میں ہی غلطی کی۔۔۔" اس نے کہنا چاہا لیکن میں نے اس کی بات اڑا دی۔

"تم نے کہیں کوئی غلطی نہیں کی۔ سب کچھ من و عن اسی طرح ہوا ہے جیسے سوچا گیا تھا۔ ڈی سوزا کو پہلے سے تم پر شبہ تھا اسی لیے وہ عین وقت پر میری آمد اور میرے کوڈ کے بارے میں تمہیں کچھ بتائے بغیر غائب ہو گیا۔ اسے معلوم تھا کہ تم مجھے یعنی ڈیتھ کو تنظیم کا اعلیٰ معاون مجرم گردانتے ہوئے تہ خانے میں لے جاؤ گے اور اسی مرحلے سے تمہارا اور تمہاری وفاداریوں کا امتحان شروع ہو گیا تھا۔"

"لیکن تمہاری یہاں موجودگی کا کیا جواز ہے؟"

"یہ ڈی سوزا سے یا اوپر والوں سے پوچھنا ہو گا۔" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔ "فی الحقیقت تمہارے تعارف سے جو اس وقت تو ڈی سوزا کا مستقبل بھی میری تفتیش سے وابستہ ہو کر رہ گیا ہے۔"

"یہ بھی اچھی بات بتائی تم نے۔" اس کی نگاہیں یک بیک چمک اٹھیں۔ "ہو سکتا ہے کہ ڈی سوزا اپنے بچاؤ کے لیے تم کو ٹھکانے لگوا دے۔ اس طرح میری بھی گلو خلاصی ہو جائے گی۔۔۔ اور ہاں، یہ لاشیں کہاں سے لا رہے تھے؟"

"غلطی یہ" میں نے جھنجلائے ہوئے لہجے میں کہا۔ "میں پہلے بھی خفیہ راستے سے یہاں آ رہا ہوں۔ آج پہلی بار لائیڈز کالج کی سمت سے داخل ہوا ہوں اور ہر طرف عدم تحفظ کی فضا نظر آ رہی ہے۔ مانو مت تم دندناتے ہوئے یہاں تک چلے آئے۔ رنگاسی کے خفیہ راستے پر یہ دونوں مشتبہ آدمی مامور تھے۔ ہمارے آدمی جھاڑیوں میں بے دست و پا پڑے ہوئے تھے۔ ان دونوں کو ہلاک کر کے میں نے اپنے آدمیوں کو آزاد کرایا ہے۔ آثار ایسے ہیں کہ لائیڈز کالج کی رازداری شاید زیادہ دنوں تک برقرار رہ سکے گی۔ باہر والے ادھر متوجہ ہو چکے ہیں۔"

"باہر کے معاملات کی ذمہ داری ہم پر نہیں آتی۔" وہ بے پروائی کا انداز اختیار کرنے کی کوشش کرتے ہوئے بولا۔ "اندر کے معاملے میں آخری فیصلہ ڈی سوزا ہی کو کرنا ہو گا۔"

میں نے ابتدا ہی سے اس کے خلاف سخت موقف اختیار کیا تھا تاکہ ذہنی طور پر اسے مرعوب کر کے اپنے خلاف کسی عملی کارروائی سے باز رکھ سکوں۔ اس کی گفتگو سے ظاہر ہو رہا تھا کہ میرے خلاف وہ اپنی تمام تر کوشش کے باوجود کوئی مستحکم رائے قائم نہیں کر سکا تھا اور اب اس نے اپنی زبان سے اعتراف کر لیا کہ آخری فیصلہ بہر حال ڈی سوزا ہی کو کرنا تھا۔ اس کا مطلب تھا وہ فوری طور پر مجھے ٹھکانے لگانے کا کوئی ارادہ نہیں رکھتا تھا۔

"آخری فیصلہ ڈی سوزا کو نہیں، مجھے کرنا ہے۔" چند لمحے بعد میں نے اپنے ہاتھ گھماتے ہوئے تلخ لہجے میں کہا۔ "تم شاید نہیں جانتے کہ اوپر والوں کی طرف سے بھی مجھے کوئی [illegible] ہو اور میں اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ ڈی سوزا لائیڈز کالج کی زیر زمین تعمیرات کے تحفظ کے سلسلے میں غفلت برت رہا ہے اور کوتاہی کا مرتکب ہو رہا ہے۔"

اس نے میرے ہاتھ گھمانے پر اعتراض نہیں کیا کیونکہ کھڑا انجن میز پر رکھا ہوا تھا۔ اس سے مجھے کچھ دور ڈائن گن کا دہانہ میرے سینے کی طرف اٹھا ہوا تھا۔

"رنگاسی کہاں ہے؟" میں نے تحکمانہ لہجے میں سوال کیا۔

"وہ اپنے کمرے میں ہو گا۔" اس نے بتایا۔ "جس وقت تم تہ خانے میں ہو اور صبح تین بجے وہ رنگاسی [illegible] پر تمہیں لینے کے لیے آئے گا، وہ تم پر اعتماد کرتا ہے اور اسے بتائے بغیر تمہاری تلاش میں یہاں آ پہنچا اور یہاں پہنچ کر اس کی تصدیق ہو گئی۔"

"پھر وہی شبہات۔" میں پہلے سے عالم میں غرایا۔ "میں اپنے فرائض کی بجا آوری کے سلسلے میں موجود ہوں۔ مداخلت کا ارتکاب تم نے کیا ہے، اگر تم نے فوراً ڈائن گن نہ گرائی تو نتائج کی ذمہ داری مجھ پر نہیں ہو گی۔"

"اگر تمہاری بات ہی درست مان لوں تو ڈائن گن گرا دینے کے بعد میں نہ صرف تمہارا قیدی بن جاؤں گا بلکہ ڈی سوزا کا نشانہ بھی بننا پڑے گا۔" اس کے لب و لہجے میں شکست کے آثار عود کر آئے۔

"بلا اختیار اور جواز یہاں گھسے ہو تو جواب دہی تو کرنا پڑے گی۔"

"ضرورت کے تحت مجھے یہاں آنے کا اختیار ہے۔ اس وقت کی دخل اندازی کے لیے میرے پاس کوئی معقول [illegible] نہیں ہے۔۔۔ نہیں میں اتنا بڑا خطرہ مول نہیں لے سکتا۔"

"کوئی خطرہ نہیں ہے۔" میں نے ہنستے ہوئے اس کا مضحکہ اڑانے والا تھا۔ "تمہیں میری اصلیت کے بارے میں کچھ نہیں بتایا گیا۔ تمہارے نزدیک میں محض جھنگیوں کا سربراہ ہوں۔ ان حالات میں مجھے تہ خانے کا ذمہ دار ہوتے دیکھ کر تمہارا چونکنا لازمی تھا۔ میں یونہی تمہارے تعاقب میں چلے آئے۔"

اس کے پژمردہ چہرے پر امید کی لہر دوڑ گئی۔ لیکن اس
سوال کے لہجے میں جانے کا استفسار تھا جو اس سے بیان ہو چکا۔ اگر
تم زندہ بچ نکلے تو میں کہیں کا نہ رہوں گا۔"

"میں وعدہ کرتا ہوں کہ تم جو کچھ کہو گے اس کی تردید نہیں
کروں گا۔" میں نے پُراعتماد لہجے میں کہا اور میں نے اس وقت
جو کچھ کہا وہ پورے خلوص کے ساتھ کہا تھا۔

انعام الٰہی پارسا یا فرشتہ نہیں تھا کہ اس کے دیگر جرائم کی
فہرست میری نظر میں طویل رہی ہو اس سے قطع نظر کم از کم جو کچھ میں
کرانا چاہتا تھا لانچز کے سینہ زوروں پر بغاوت خود میرے ساتھیوں
سے دوسرا کر ہلاک کر چکا تھا اور ایک بار ہمارا بالا دست غالب آنے
کے بعد میرا اس غلطی کو معاف کرنے کا کوئی ارادہ نہیں تھا۔ اپنے
تین جرنیلوں کو ختم کرنے کے بعد اس وقت میرے دماغ پر
خون سوار ہو چکا تھا اور میں جانتا تھا کہ ایک بار میرے دام میں
آنے کے بعد وہ اس قابل ہی نہ رہ سکے گا کہ ڈی سوزا یا کسی دوسرے
کو اپنی کہانی سنا سکے۔

"یہ وعدہ ہے تمہارا؟" اس نے جھجکتے ہوئے سوال کیا اور
"وعدہ ہے۔" میں نے اس کی طرف ہاتھ بڑھاتے ہوئے کہا۔

اس نے اپنی گن بائیں ہاتھ میں سنبھال لی۔ اس کا داہنا ہاتھ
کے بعد ظاہر ہو گیا اور ٹریگر کو حرکت میں لانے والا داہنا ہاتھ مصافحے
کے لیے میری طرف بڑھا دیا۔

میں نے اس کا ہاتھ اپنی مضبوط گرفت میں لے کر پوری
قوت سے اسے اپنی طرف کھینچ لیا۔ بوکھلاہٹ میں اس کی گن
اس کے ہاتھ سے نکل گئی اور جوں ہی اس کا چہرہ میرے قریب
آیا میں نے وحشیانہ انداز میں اس کی ناک پر ٹکر رسید کر دی۔ زیرِ زمین
گزرگاہوں میں اس کی کربناک چیخ کی بازگشت دیر تک گونجتی رہی
اور اسے دوسری آواز نکالنے کا موقع دیے بغیر پوری
قوت کے ساتھ اس کی گردن دبوچ لی۔

جسمانی طور پر وہ مجھ سے کہیں برتر تھا لیکن میرا سوچا سمجھا
وار اس کے لیے غیر متوقع تھا لہٰذا جتنی دیر میں وہ میرے بھیانک
عزائم کا اندازہ لگاتا، میں اسے پختہ فرش پر گرا کر اس کے سینے
پر سوار ہو چکا تھا۔ پہلے اس کی آنکھیں حیرت سے پھیلی تھیں پھر ان
میں وحشت کی جھلک اتر آئی۔ میرے نیچے اس کا وجود پوری
قوت کے ساتھ تڑپ رہا تھا لیکن اس کے تڑپنے سے بھی میری
انگلیوں کی گرفت ذرا بھی کمزور نہ ہوئی۔ آخر کار اس کی آنکھیں ابل
کر حلقوں سے باہر آگئیں۔

چند لمحوں بعد جب دم گھٹنے کے باعث اس کا بدن تڑپ
تڑپ کر بے جان ہو گیا تو میں اس کے سینے پر سے اتر گیا۔

سب کچھ کر گزرنے کے بعد یہ سوچ کر میرا دماغ گھوم
گیا کہ قلیل سی مدت میں، میں چار انسانوں کو موت کے گھاٹ
اتار چکا تھا۔ یہ خیال آتے ہی یک بیک میرے اعصاب پر
تشنج طاری ہو گیا اور میں وہیں اسلحے سے بھری ہوئی ایک پیٹی پر
بیٹھ گیا۔

اضطراری طور پر سگریٹ سلگاتے ہوئے مجھے یاد آیا کہ
میں اس وقت بارود کے ڈھیر پر بیٹھا ہوا تھا لہٰذا میں نے
احتیاط کے ساتھ دیا سلائی بجھا کر دوبارہ ماچس میں رکھ دی۔ سگریٹ
کے گہرے کش لیتے ہوئے میں یہ سوچنے پر مجبور ہو گیا کہ اپنی تیز
کارروائیوں کی بنا پر میں خود کو ایک مشکل صورتِ حال سے
دوچار کر بیٹھا تھا۔

گو میرا ٹارگٹ پورا ہو چکا تھا اور اس مجموعے
کی ضمانت کے طور پر دیا نے عزرائیل کو یرغمال بنایا ہوا تھا لیکن
وہ ایک خفیہ مجموعہ تھا اور لانچز کا تعلق تھا میں میری حیثیت تنظیم کے
ایک معتوب کارندے سے زیادہ نہیں تھی۔ اور بات یہ تھی کہ
میرے لانچز تک پہنچتے ہی حالات نے کچھ ایسا رخ اختیار کیا
کہ انعام اور رحمانی مجھے اپنے اعتماد میں لینے پر مجبور ہو گئے
پھر ڈی سوزا نے بھی مجھے باہر سے آیا ہوا ایک نئے دار لیکن معتوب
کارندہ سمجھتے ہوئے اندازہ لگایا کہ اس عمارت میں کسی سے کوئی
وابستگی نہ ہونے کے باعث میں غیر جانبدار رہا ہوں۔ لہٰذا اس
نے ساتھیوں کے قتل سے ہلاک ہونے والوں کے معاملات
کی تفتیش بھی میرے ذمے لگا دی اور مجھے بیک وقت دوہری
پالیسی اختیار کرنے کا موقع مل گیا۔

یہ میری اس پالیسی کی کامیابی کی انتہا تھی کہ میں اس وقت
نمبر ٹین کے نیچے اسلحے کے اس خفیہ گودام میں موجود تھا جس کے
وجود سے شاید ڈی سوزا بھی لاعلم تھا لیکن اس کھیل کا انجام خود
مجھے بھی معلوم نہیں تھا۔

نمبر ٹین کے ممنوعہ حصے میں جو واحد سفید فام مقیم تھا اسے
میں نے ہلاک کر دیا تھا۔ اس کے کمرے میں موجود مواصلاتی
آلات تباہ کر دیے گئے تھے اگر مقررہ وقت پر وہ خود کسی سے
رجوع نہ کر پایا یا باہر سے رابطہ قائم کرنے کی کوشش کرنے
والوں کو کامیابی نہ ہوتی تو سفید فام کی سلامتی کے بارے میں تشویش
پیدا ہونا لازمی تھی جو کوئی بھی صورتِ حال کا جائزہ لینے کے
لیے خفیہ راستے سے تہ خانے میں داخل ہونے کے لیے پہنچتا تو
اسے پتا چلتا کہ سرنگ کے دہانے کی حفاظت پر مامور افراد
بھی لاپتا ہیں۔ اس قسم کی کوئی صورتِ حال پیدا ہونے کی میرے
لیے ناقابلِ تصور دشواریوں کا آغاز ہو سکتا تھا۔

سے بہتر ہوتا کہ میں ان کی جھلک دیکھتے ہی پلٹ کر فرار کی راہ اختیار کر لیتا اور شہر تمن کے نیچے بنے ہوئے اسلحے کے گودام سے نکل کر گھنے جنگل میں پناہ حاصل کر لیتا جہاں وہ پوری طرح مسلح ہونے کے باوجود میرے سائے کو بھی نہیں پہنچ سکتے تھے۔

مجھے اچھی طرح یاد تھا کہ پہلی بار لائیڈز کا لاج کا طواف کرنے کے بعد میں نے وہاں نادیدہ اسلحے سے بے آواز گولیاں چلا کر مجھے سڑک عبور کرنے پر مجبور کر دیا گیا تھا اور اگر میں سلطان شاہ کے ہمراہ جنگلات میں نہ گھس گیا ہوتا تو شاید وہی میری زندگی کی آخری اور دردناک رات ثابت ہوئی ہوتی لیکن ان گھنے اور دشوار گزار جنگلات میں نے ہی ان کی ہوشیاری کو جل دے کر صحیح سلامت نکلنے میں کامیاب ہو گیا تھا۔ اس واقعے کے بعد آنے ہی مجھے سوچنا پڑ گیا کہ بظاہر شہر تمن عمارت لائیڈز کا لاج کے عقبی حصے میں واقع تھی۔ اس اعتبار سے زیرِ زمین خفیہ راستے کی نکاسی بھی ادھر ہی ہونا چاہیے تھی لیکن مجھے معلوم تھا کہ جنگلات لائیڈز کا لاج کے عقب میں نہیں بلکہ سامنے سڑک کے پار پھیلے ہوئے ہیں۔

اس کا مطلب تھا کہ شہر تمن کے نیچے بنے ہوئے تہ خانوں سے جانے والا راستہ سڑک کے نیچے سے گزر کر جنگل میں جا نکلتا تھا۔

لیکن میں اس موضوع پر زیادہ دیر نہ سوچ سکا اور پھر سے کوئی سرگوشیانہ آواز میں میرا نام پکار رہا تھا۔ اپنا نام سن کر میرے وجود میں سنسنی سی دوڑ گئی۔ لہجہ سرگوشیانہ ہونے کی وجہ سے آواز میرے لیے اجنبی تھی۔ میرے پیٹ میں عجیب سی اینٹھن ہونے لگی۔ میرے پاتھوں چار حریف موت کے گھاٹ اتر چکے تھے تو کیا اب پانچواں بھی اپنی موت کو للکار رہا تھا؟

شاید وہ رحمانی ہی ہو۔ میں نے سوچا۔

پھر غیر ارادی طور پر ایک سوال میرے لبوں پر آ گیا۔

"کون ہو تم؟" میری دھیمی آواز تہ خانے کے بام و دیوار سے ٹکرا کر عجیب انداز میں دور تک گونجتی چلی گئی۔ میرے کان جواب کے منتظر تھے لیکن عملی طور پر میں واپس بھاگ نکلنے کے لیے تیار تھا۔

"رحمانی!" دھیمی اور خوفزدہ آواز نے میرے اعصاب پر خوشگوار اثر ڈالا تھا۔ "جلدی باہر نکل آؤ۔ میدان صاف ہے۔"

میں فوری طور پر سیڑھیوں کی طرف بڑھ گیا۔ اس کی آواز میں نے پہچان لی تھی لیکن یہ اندازہ بھی لگا لیا تھا کہ میدان صاف ہونے کے باوجود حالات سازگار نہیں تھے۔ کچھ نہ کچھ گڑبڑ ہو رہا تھا جس کی وجہ سے رحمانی بوکھلایا ہوا بلکہ خوفزدہ تھا۔

میں نے سیڑھیاں طے کر کے اوپر پہنچا تو وہ اضطراری انداز میں اپنی ہتھیلیاں آپس میں رگڑتے ہوئے کمرے میں ٹہل رہا تھا۔ اس کے استخوانی چہرے سے فکرمندی ہویدا تھی۔

"انعام۔ انعام کہاں ہے؟" میرے اوپر پہنچتے ہی اس نے میرے شانے پر ہاتھ رکھ کر بے تابی کے ساتھ سوال کیا تھا۔ میں نے لمحہ بھر میں اندازہ لگا لیا کہ وہ بے حد پریشان تھا۔

"مجھے کیا معلوم۔" میں نے سپاٹ اور سرد لہجے میں کہا۔ "یہ سوال مجھ سے کیوں کر رہے ہو؟"

"اوہ، تم نہیں سمجھو گے۔" وہ دونوں ہاتھوں سے پیشانی بھینچتے ہوئے جذباتی لہجے میں بولا۔ "شاید وہ تم سے نہ جیت سکا ہو لیکن تم نے ہماری تباہی کا پورا بندوبست کر دیا تھا۔ بارہ بجے سے سیکیورٹی والے ہر طرف اسے تلاش کرتے پھر رہے ہیں لیکن وہ لاپتا ہے۔ سارے واقعات سے باخبر ہونے پر ہی ڈی سوزا تہ خانے کا رخ کرے گا اور اسے انعام زندہ یا مردہ حالت میں مل جائے گا۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ ہم اپنا دفاع کیسے کر سکیں گے؟"

"پہلی بات تو یہ کہ وہ سرے سے تہ خانے میں آیا ہی نہیں۔" میں نے اس کے ہاتھ سختی کے ساتھ اپنے شانوں سے ہٹاتے ہوئے کہا۔ "اور دوسرا سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ لائیڈز کا لاج میں بلا مبالغہ سیکڑوں کی تعداد میں لوگ رہتے ہیں پھر اچانک انعام ہی کی تلاش کیوں شروع کی گئی ہے؟"

"ایک لمبی کہانی ہے۔" وہ گہرا سانس لے کر بولا۔ "اپنے کمرے میں چل کر بتاؤں گا۔" اس نے تہ خانے میں داخلے کے راستے کو معمول پر لاتے ہوئے کہا۔

"تمہیں یقین ہے کہ تمہارا کمرا بگ نہیں ہے؟" میں نے سپاٹ لہجے میں سوال کیا۔

"تھا، لیکن میں نے یہاں آنے سے پہلے ہی ایک حساس انسٹرومنٹ سے چیکنگ کر کے خفیہ ٹرانسمیٹرز کو ناکارہ کیا ہے۔ اب ہم وہاں کھل کر بات کر سکیں گے۔"

"اور اگر واپسی پر وہاں کوئی چوتھا ٹرانسمیٹر موجود ہوا؟" میں نے سوال کیا۔

"اس سے تو مجھے ٹرانسمیٹر کو ایک انتہائی غلیظ اور بھونڈی گالی دیتے ہوئے کہا۔ "گفتگو سے پہلے اسے بھی دیکھ لوں گا۔ یہاں میں پہلے ہی چیک کر چکا ہوں۔" پھر اس کا لہجہ اچانک ہی ملتجیانہ ہو گیا۔ "سچ سچ بتاؤ، انعام آیا تو نہیں تھا تمہارے پاس؟"

"لمبی کہانی ہے۔" میں نے اسی کے لہجے میں کہا۔ "اپنے کمرے میں چلو، وہیں بات ہو گی۔"

وہ بے بسی کے ساتھ میری طرف دیکھ کر رہ گیا اور تہ خانے

کے راستے کو بند کرنے والے میکینزم کی طرف متوجہ ہو گیا۔

راستہ مسدود کر کے وہ واپس پلٹنے کمرے کی طرف لوٹا تو راہداری میں کہیں کوئی غیر معمولی بات نظر نہیں آئی۔

اپنے کمرے میں پہنچ کر اس نے ایک لمحے کے لیے استفسار طلب نگاہوں سے میری طرف دیکھا اور میری گردن کا تائیدی اشارہ پا کر ایک میز کی طرف بڑھ گیا۔ اس اثنا میں، میں نے اس کے کمرے کا دروازہ اندر سے بولٹ کر دیا تھا۔

رحمانی نے میز کی دراز سے ایک چھوٹا سا چوکور ڈبا نکالا اور اس میں کچھ چھیڑ چھاڑ کرنے کے بعد اس میں لگا ہوا انٹینا باہر کھینچ لیا پھر وہ اس میں لگی ہوئی ایک ناب کو گھماتا رہا حتیٰ کہ اس ڈبے میں سے ہلکی سی ریڈیائی گونج سنائی دینے لگی اور وہ آگے کو جھکے بڑھا کر محتاط انداز میں کمرے کے ایک ایک گوشے کی طرف بڑھ گیا جہاں ایک الماری اور نامانوس اسباب موجود تھا۔

اسی انداز میں وہ گوشے گوشے کا جائزہ لیتے ہوئے میرے قریب سے گزرا تو میں نے دیکھا کہ سیاہ رنگ کا وہ پلاسٹک کا ڈبا کوئی ریڈیو فریکوئنسی ڈیٹیکٹر تھا جس پر ایک دھیمی دھیمی مسلسل ریڈیائی گونج کے ساتھ سبز رنگ کا ایک ننھا سا بلب جل رہا تھا۔ وہ گونج شاید اس آلے کی اپنی فریکوئنسی سے تعلق رکھتی تھی اور اگر اس کمرے میں کوئی اور ریڈیو آپریشن موجود اور آن تھا تو دونوں ریڈیائی لہروں کے تصادم سے اس آلے پر سنائی دینے والی آواز میں نمایاں تبدیلی رونما ہونا چاہیے تھی۔ یہ بات صرف اتنی تھی کہ وہ آپریشن اس آلے کی رینج میں آ جاتا۔

رحمانی محتاط انداز میں کمرے میں گھومتا ہوا جب ایک دیوار گیر کارنس کے قریب سے گزرا تو اچانک ہی اس کے ہاتھ میں موجود آلے سے سیٹی کی آواز ابھرنے لگی اس کے ساتھ سبز بلب کے پہلو میں ایک سرخ بلب بار بار جلنے بجھنے لگا۔

رحمانی کے تیور بدل گئے اور وہ وہیں ٹھٹک کر رہ گیا۔

اس نے اپنے ڈبے کو کئی بار آگے پیچھے ہٹا اور بڑھا کر سیٹی کی گھٹتی بڑھتی آواز سے کوئی نتیجہ اخذ کیا اور پھر اس کارنس پر رکھے ہوئے ایک گلدان میں ہاتھ ڈال دیا جس میں سوکھے ہوئے گلابوں کی چند پرانی شاخیں اڑسی ہوئی تھیں۔ اس دوران میں ڈیٹیکٹر سے مسلسل سیٹی کی آواز بلند ہوتی جا رہی تھی۔

چند ثانیوں کی الٹ پلٹ کے بعد رحمانی نے ان خشک شاخوں کو نکال کر گلدان الٹ دیا اور ایک ننھا سا دھاتی مائیکروفون اس کی ہتھیلی پر آ گیا۔ رحمانی اسے یوں پھٹی پھٹی نگاہوں سے دیکھتا رہا جیسے وہ مائیکروفون نہیں بلکہ کسی مہلک بیماری کا ذریعہ ہو پھر اس نے جنون کے عالم میں اس مائیکروفون کو فرش پر ڈال کر اپنے جوتے کی ایڑی سے بے رحمی سے مسل دیا۔ پہلی ہی ضرب کے ساتھ اس کے اپنے آلے پر گونجتی ہوئی سیٹی کی آواز معدوم ہو کر پہلے جیسی دھیمی گونج میں ڈھل گئی۔

اس اثنا میں رحمانی کی آنکھیں خوف سے پھیل چکی تھیں اور اس کی پیشانی موسم کی خنکی کے باوجود پسینے سے بھیگ گئی تھی۔ مائیکروفون کو کچل کر نیست و نابود کرنے کے بعد وہ تھکے ہوئے انداز میں ایک کرسی پر گر گیا۔

"کیا ہوا؟ کیا بات ہے؟" میں نے اس کے قریب جا کر اس کے شانے پر ہاتھ رکھتے ہوئے نرمی سے سوال کیا۔

"شاید میری تباہی کا وقت قریب آ گیا۔" وہ ایک گہری سانس لیتے ہوئے شکست خوردہ لہجے میں بولا۔

"کچھ بتاؤ گے بھی یا یوں ہی تباہی تباہی بکے جاؤ گے؟" میں نے غصیلے لہجے میں کہا۔

"میں مشتبہ افراد کی فہرست میں آ گیا ہوں۔" وہ تھکے ہوئے لہجے میں بولا۔ "ایک بجے کمرے سے گیا تو یہاں کچھ نہیں تھا۔ تھوڑی دیر بعد واپس آیا تو میری لاعلمی میں یہاں تین مائیکروفون چھپا دیے گئے تھے۔ دوبارہ جانے سے قبل میں نے روٹین کی چیکنگ کی تو وہ تینوں ہاتھ لگ گئے۔ انھیں تلف کر کے میں تمھیں لینے گیا تو اب یہ چوتھا موجود تھا۔ معلوم ہوتا ہے کہ ڈی سوزا نے مجھ پر مستقل نگاہ رکھنے کا فیصلہ کر لیا ہے اور اس کی کوئی نہ کوئی وجہ ضرور رہی ہو گی۔"

"تمھاری دانست میں اس کی کیا وجہ ہو سکتی ہے؟"

"فی الحال تو انعام کی حماقت نظر آتی ہے۔" وہ منہ بنا کر بولا۔ "ایک بجے سے کاٹیج میں اس کی تلاش جاری ہے۔ ڈیڑھ بجے مجھ سے دریافت کیا گیا تھا لیکن میں نے لاعلمی ظاہر کی تھی۔"

"کہانی کیا تھی اس کی؟" میں نے کریدنے والے لہجے میں سوال کیا۔

"ساڑھے دس بجے وہ اتفاقاً ادھر آ نکلا تھا۔ اس وقت میں تمھیں نیچے روانہ کر کے آیا تھا۔ میرا خیال تھا کہ سب کچھ ہو جانے کے بعد وہ یا تو کھل کر مخالفت نہیں کر سکے گا۔ اس لیے میں نے اسے بتا دیا کہ تم تفتیش کے لیے تہ خانے میں اترے ہوئے ہو اور صبح کے تین بجے تمھاری واپسی ہو گی۔ وہ بہت بھڑک اٹھا تھا۔ اس کا خیال تھا کہ تم سے اس حد تک ہماری تباہی بھی ممکن ہو سکتی ہے۔ اس کا مشورہ تھا کہ ہم میں سے ایک کو تہ خانے میں اتر کر دیکھنا چاہیے کہ تم کیا کر رہے ہو لیکن تھوڑی سی بحث کے بعد وہ قائل ہو گیا اور پھر خوشگوار ماحول میں مجھ سے رخصت ہو گیا۔۔۔"

"پھر اُس کی تلاش کا قصہ کب اور کیسے شروع ہوا؟"

"ڈیڑھ بجے لائینڈز کاٹیج کے سیکیورٹی چیف نے انٹرکام پر مجھ سے رابطہ قائم کیا تھا اور انعام کے بارے میں دریافت کیا تھا۔ میری لاعلمی کے اظہار پر اُس نے بتایا کہ انعام کو اپنی سلامتی کی طرف سے کوئی خطرہ لاحق تھا۔ گیارہ بجے شب اُس نے سیکیورٹی چیف سے انٹرکام پر بات کی تھی کہ اگر وہ ایک بجے تک دوبارہ اُن سے بات کر کے اپنی سلامتی کی اطلاع نہ دے تو پوری عمارت میں اُس کی تلاش کی مہم کا آغاز کر دیا جائے۔ ایک بجتے ہی سیکیورٹی چیف کو تشویش لاحق ہو گئی کیونکہ انعام اپنے کمرے میں موجود نہیں تھا۔ جب اُس نے یہ بتایا کہ لائینڈز کاٹیج میں کوئی سراغ نہ ملنے کے بعد ایف ایکس یعنی تہ خانے کی تلاش میں بھی ناکامی ہوئی تو میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے کیونکہ یہ سب میری لاعلمی میں ہوا اور تم اس وقت تہ خانے میں موجود تھے جبکہ سیکیورٹی چیف نے مجھے تہ خانے میں کسی کی موجودگی کی اطلاع نہیں دی... آخر تم کہاں تھے؟ اور تم نے خود کو اُن کی نگاہوں سے کیسے محفوظ رکھا؟ وہ تو تہ خانے کے چپے چپے سے واقف ہے؟"

میں اُس کی کہانی سُن کر متفکر انداز میں مسکرائے بغیر نہ رہ سکا۔ "ان لوگوں کی آمد کی بھنک پاتے ہی میں ٹاور چیمبر میں نصب آہنی شکنجے میں گھس گیا تھا۔ وہ وہاں بھی آئے تھے لیکن سوچ بھی نہ سکے ہوں گے کہ شکنجے میں ان کا ایک مجرم پناہ گزیں ہے۔ مجھے وہ تدبیر نہ سوجھتی تو اس وقت یا بھولاں ڈی سوزا کے قدموں میں پڑا ہوتا۔"

"لیکن انعام کہاں گیا؟" وہ تحیر آمیز لہجے میں بولا۔ "سیکیورٹی چیف سے بات ہونے کے بعد میں نے تو یہی اندازہ لگایا تھا کہ وہ مجھ سے رخصت ہو کر تمہارے تعاقب میں نکل گیا اور پھر شاید اپنی کسی حماقت کی بنا پر تمہارے دام میں آ گیا۔ اگر تم آہنی شکنجے میں چھپے ہوئے تھے تو وہ کہاں گیا؟"

"ہو سکتا ہے کہ وہ زمانوں میں سے کسی کے کوارٹر میں نشے میں بدمست پڑا ہوا ہو۔" میں ندامت کے عالم میں آنکھیں چرا کر بولا۔ "یہ ساری کہانی تخیلاتی بنا سکتی ہے۔"

"نہیں۔" وہ کچھ سوچتے ہوئے سنجیدگی سے بولا۔ "میں نے بغیر کسی اندازہ سے کہا تھا۔" پھر اپنے نقطۂ نظر پر زور دیتے ہوئے لہجے میں بولا۔ "تہ خانہ سیکیورٹی چیف کے سوا کسی کے لیے عام حالات میں ممنوع ہے۔ اُس نے لائینڈز کاٹیج کے چپے چپے کو چھان مارا۔ بغیر اُدھر کا رُخ نہیں کیا ہوگا لیکن سوال یہ ہے کہ انعام تہ خانے سے بھی نہیں ملا تو پھر کہاں گیا؟"

"ہو سکتا ہے کہ وہ ڈی سوزا کے قہر کے خوف سے بھاگ ہی نکلا ہو۔"

"ناممکن ہے۔" وہ سر کو انکاری انداز میں جنبش دیتے ہوئے بولا۔ "پھاٹک کے علاوہ لائینڈز کاٹیج سے نکاسی کا کوئی راستہ نہیں ہے اور جب تک سیکیورٹی والوں کو کسی کے بارے میں پیشگی اطلاع نہ ہو وہ باہر قدم بھی نہیں رکھ سکتا... انعام لاپتا ہے لیکن میری سمجھ میں نہیں آتا کہ میرا کیوں پیچھا کیا جا رہا ہے؟"

"سوچنے کی بات ہے۔ تمہارے اور اُس کے مراسم بہت گہرے تھے۔ اگر وہ غائب ہے تو تمہاری ذات سے اس سلسلے میں مدد مل سکتی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ڈی سوزا اس بارے میں تمہاری کسی سازش کے امکانات پر غور کر رہا ہو۔"

"پھر مجھے بتاؤ کہ میں کیا کروں؟" اُس نے اپنی ہتھیلیاں رگڑتے ہوئے سوال کیا۔

"کچھ بھی نہیں۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "جو کچھ بھی ہو رہا ہے اس میں نہ تمہاری نیت کا دخل ہے اور نہ ارادے کا۔ جلد یا بدیر یہ لوگ کسی نتیجے پر پہنچیں گے اور وہ نتیجہ تمہارے حق میں ہوگا۔"

"اس کا بڑا مبہم سا امکان ہے۔" وہ مایوسانہ لہجے میں بولا۔

"وہ کیوں؟" میرے لیے اُس کا مایوسانہ لہجہ غیر متوقع ثابت ہوا تھا۔

"سوچنے کی بات ہے۔" وہ پھیکی ہنسی کے ساتھ بولا۔ "میں نے چند گھنٹوں کے وقفے میں چار ٹرانسمیٹر ضائع کیے ہیں۔ میں اپنی اس حرکت کا کوئی جواز پیش نہ کر سکوں گا۔"

"کسی جواز کی ضرورت ہی نہیں۔ بات نکلے تو ڈی سوزا کو خود ہی بتا دینا کہ تم نے اپنے کمرے میں اس قسم کے مشتبہ آلات دریافت کیے تھے۔ مناسب سمجھو تو اپنے شبہات کا بوجھ انعام پر ڈال سکتے ہو۔"

"اور اگر وہ مل گیا؟" اُس نے سوال کیا۔

اُس کی خوش فہمی پر میں دل ہی دل میں ہنس کر رہ گیا اور سنجیدگی کے ساتھ بولا۔ "ابھی تو تمہیں فوری جواب دہی سے بچنا ہے۔ جب وہ آئے گا تو کوئی دوسری راہ نکال لی جائے گی۔"

"ہو سکتا ہے کہ انعام کی تلاش کی مہم میں تمہارے کمرے کا رُخ بھی کیا گیا ہو۔" وہ چند ثانیوں کی خاموشی کے بعد متفکرانہ لہجے میں بولا۔ "اپنی غیر حاضری کے بارے میں کیا جواز پیش کرو گے؟"

"تو کیا معاملہ اتنا بڑھ چکا ہے کہ عام تلاشی کی نوبت آ گئی ہے؟" میں نے چونک کر سوال کیا۔

"عام تلاشی تو نہیں شروع ہوئی لیکن تم نے آدمی ہوا اندر

کے کسی آدمی کا یوں اچانک لاپتا ہونا بھی نئی بات ہے ہو سکتا ہے کہ تمہارا کمرا خاص طور پر دیکھا گیا ہو۔" اس نے پُرتشویش لہجے میں کہا۔

تب مجھے خیال آیا کہ میں نے رحمانی کے سامنے ڈی سوزا کے نمائندے کا سوانگ رچا کر اُسے دھوکے میں لیا ہوا ہے اور اس سے ملنے پر ڈی سوزا کی طرف سے بازپُرس کے امکان پر میری پریشانی رحمانی کو میری طرف سے شبہات میں مبتلا کر دے گی لہٰذا میں فوراً ہی بے پروایانہ انداز میں ہنس دیا۔ "تم بھول رہے ہو کہ اُس نے مجھے آخری دو اموات کی تفتیش کی ذمّے داری سونپی ہوئی ہے۔ اس بارے میں مجھے رات کے اندھیرے میں بہت کچھ کرنا پڑ رہا ہے۔"

"ہوں!" وہ سر ہلا کر رہ گیا۔ "پھر اب تم یہیں رکو گے یا اپنے کمرے میں واپس جاؤ گے؟"

"میرا لوٹ جانا ہی بہتر رہے گا۔" میں نے کہا اور اس سے ہاتھ ملا کر وہاں سے نکل گیا۔

لائیڈز کا سٹیج میں بظاہر حالات معمول پر تھے لیکن میں وہاں رونما ہونے والے تازہ ترین واقعے سے آگاہ تھا اس لیے محافظوں کی غیر معمولی مستعدی اور بیدار روز مجھ سے پوشیدہ نہ رہ سکی۔ ان کی ایک دو نفری ٹولی مجھے نظرانداز کرتی ہوئی گزر گئی لیکن ایک جماعت نے مجھے روک ہی لیا۔

"شناخت!" ان کے لیڈر نے حسبِ توقع سخت لہجے میں مطالبہ کرتے ہوئے اپنی ہتھیلی آگے پھیلا دی۔

میں نے خاموشی کے ساتھ ادھ کھلی آنکھ والا نقرئی تمغہ جیب سے نکال کر اُس کی ہتھیلی پر رکھ دیا۔ اس وقت احساسِ جرم کے تحت میرے دل کی دھڑکنیں یک بیک تیز ہو گئی تھیں اور میں یہ سوچ رہا تھا کہ میرے لباس پر انھیں کہیں کوئی غیر معمولی شکن یا داغ نظر آ گیا تو میرے لیے دشواریاں پیدا ہو جائیں گی۔

یوں تو وہ سب ہی میری طرف نگراں تھے لیکن ان کا لیڈر چبھتی ہوئی ناقدانہ نگاہوں سے میرا جائزہ لے رہا تھا۔

"نام کیا ہے؟" اس نے شناختی تمغہ مجھے واپس لوٹاتے ہوئے اشتباہ آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"سب کی شناخت کے بعد تمہارا یہ سوال شاید غیر ضروری ہے۔" میں نے احتجاج آمیز لہجے میں کہا۔

"کہاں سے آ رہے ہو؟" اس نے میرے احتجاج کو نظرانداز کرتے ہوئے اگلا سوال جڑ دیا۔

"ایک خاص کام سے لوٹا ہوں۔"

"شاید تمہیں علم نہیں کہ سورج غروب ہونے سے طلوع ہونے تک غیر ضروری طور پر باہر نکلنا منع ہے۔" اس نے چبھتے ہوئے لہجے میں کہا۔ اس دوران میں اس کا داہنا ہاتھ ہولسٹر پر پہنچ چکا تھا۔

"میں یہاں نیا ضرور ہوں لیکن اتنا بھی اجنبی نہیں کہ تم مجھ پر ہاتھ بڑھانا شروع کر دو۔" اس بار میرا لہجہ بھی ترش ہو گیا۔

یک بیک اس کے چہرے پر مسکراہٹ پھیل گئی اور اس نے مسکراتے ہوئے پستول کے دستے سے ہاتھ ہٹا لیا۔ "میں معذرت خواہ ہوں۔ دراصل یہاں کچھ ایمرجنسی ہو گئی ہے۔"

"میں اس ایمرجنسی کے بارے میں کچھ نہیں پوچھوں گا۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "کیا اب میں جا سکتا ہوں؟"

"ضرور جاؤ۔" وہ میری طرف سے نگاہیں ہٹائے بغیر بولا۔ "ہمیں ہر وقت آنکھیں کھلی رکھنا پڑتی ہیں کہ ساری احتیاط کے باوجود ہم میں کہیں کوئی کالی بھیڑ نہ آ گھسی ہو۔"

"آج تو معلوم ہو رہا ہے کہ کوئی بھیڑیا ہی آ گیا ہے۔" میں طنزیہ لہجے میں کہتا ہوا اپنی راہ پر آگے ہو لیا۔

کمرے میں پہنچا تو سب کچھ جوں کا توں موجود تھا لیکن مجھے پورا یقین تھا کہ جب رحمانی جیسے پرانے اور معتبر آدمی کو نہیں چھوڑا گیا تو میرے کمرے کو بھی معاف نہیں کیا گیا ہوگا۔ وہاں یقینی طور پر ایسے آلات پوشیدہ تھے جن کے معاون شاید میرے سانسوں کے زیر و بم بھی کہیں سنتے جا رہے ہوں گے لیکن میں وہاں تنہا تھا لہٰذا مجھے ایسے آلات کی کوئی فکر نہیں تھی۔

ایک بڑی اور خطرناک مہم سے بحفاظت واپسی کی خوشی میں میں نے اپنے معدے میں کچھ سیال پہنچا لیا اور پھر اپنے کام کی طرف متوجہ ہو گیا۔

عام حالات ہوتے تو کسی سے رابطے کے لیے وہ نامناسب وقت تھا لیکن مجھے قوی امید تھی کہ انعام کی پُراسرار گمشدگی نے ڈی سوزا کو بستر میں نہ رہنے دیا ہوگا۔ اس سے پہلے کہ وہ معلومات حاصل کرنے کی نیت سے مجھ سے رجوع کرتا، اگر میں اس پر حاوی ہو کر اپنی کہانی سنا ڈالتا تو کم از کم اگلی رات ڈھلنے تک میرے لیے خطرات ٹل سکتے تھے۔

انٹرکام پر نمبر ڈائل کرتے ہی دوسری طرف سے حسبِ توقع ڈی سوزا کی بوجھل اور سرد آواز سنائی دی تھی۔

"میں ڈیفی بول رہا ہوں باس!" میں نے شگفتہ لب و لہجہ اختیار کرتے ہوئے کہا۔

"ہوں! تو تم اپنے کمرے میں لوٹ آئے۔" ڈی سوزا کی غراہٹ گونجی۔ "پچھلے نصف گھنٹے میں تم جانے کہاں غائب

کرنے میں ٹرائی کر چکا ہوں۔"

"ٹھیک ہے باس!" میں نے مدافعانہ لہجے میں کہا۔ "میں ابھی ابھی کمرے میں واپس لوٹا ہوں۔"

"مجھے تفصیلی اطلاع مل چکی ہے۔" اُس کی آواز میں گھگھیانے کی سی جھنجھلاہٹ برقرار تھی۔ "کسی خاص مشن سے لوٹ رہے ہو تم؟ اور وہ مشن تمہیں کس نے سونپا تھا؟"

ایک لمحے کے لیے مجھ پر خوف کی لہر طاری ہوئی۔ آواز سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اُس کے تیور اچھے نہیں تھے لیکن میرے لیے یہی سب سے کٹھن امتحانی مرحلہ تھا۔

"آپ کو مجھ سے سانپوں والے معاملے میں اہم کامیابی کی اُمید تھی؟" میں نے دل کڑا کرکے پُرسکون لہجے میں جواب دیا۔

"اوہ تو میرے ہی حکم کی بجا آوری میں لگے ہوئے تھے تم!" اُس کا لہجہ واضح طور پر تلخ اور طنزیہ تھا۔ "زحمت نہ ہو تو ذرا میرے پاس چلے آؤ، ذرا میں بھی تو سنوں کہ تم کون سا تیر مارنے والے تھے؟"

دوسری طرف سے سلسلہ منقطع ہونے کی آواز سن کر میں نے بھی ریسیور کریڈل پر رکھ دیا۔

ڈی سوزا جو کچھ کر رہا تھا اُس کے منصب کے اعتبار سے درست تھا کیونکہ وہ لا ایڈز کالج کا سربراہ ہونے کی حیثیت سے عمارت اور وہاں ماموریت کے تحفظ کی ذمہ داری اُسی پر عائد ہوتی تھی اور میں اپنے مقصد کے ساتھ مخلص تھا۔ ویرالا ایڈز کے ساتھ میری ملی بھگت کا مقصد یہی تھا کہ میں انھیں اپنی طرف سے مقبول میں جتنا کرکے نہ صرف انھیں زک پہنچاؤں بلکہ ان کے درمیان رہتے ہوئے ایسی معلومات اکٹھی کروں جو اس ہیبت ناک اور مضبوط تنظیم کی بنیادوں پر کاری وار کرنے کے سلسلے میں مددگار ثابت ہو سکیں لہٰذا میں فوراً ہی ڈی سوزا کے دفتر کی طرف چل دیا۔

وہ اپنے دفتر میں موجود تھا۔ اُس کی آنکھوں میں غبار کے ڈورے تیر رہے تھے۔ چہرے پر جھلاہٹ کے آثار دور کہیں سے دیکھے اور محسوس کیے جا سکتے تھے۔ شاید اُسے اپنی رات کو ٹھیک سے نیند نہیں آئی تھی۔

"تمہیں علم ہے کہ آج لا ایڈز کالج میں کیا ہوا ہے؟" مجھے دیکھتے ہی اُس نے بپھرے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"غیر معمولی بات ضرور محسوس کی ہے لیکن اصل واقعے کے بارے میں کسی سے بات نہیں ہو سکی۔" میں نے دھیمے لہجے میں کہا [illegible] ندامت کا اظہار کر رہا ہوں۔

"سب سے پہلے تو یہ بتاؤ کہ تم کہاں تھے؟" اُس نے براہ راست میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"آج شام انعام پر میرا ہاتھ پڑ گیا تھا۔" میں نے دھڑکتے دل کے ساتھ اپنی کہانی چھیڑ دی۔ "میں نے پچھلے عملے سے جو کچھ معلوم کیا اُس کی روشنی میں یہ بات ثابت ہو گئی کہ زہریلے سانپوں کا شکار ہونے والوں میں ایک بات مشترک تھی کہ وہ کسی نہ کسی بنا پر انعام سے مخاصمت مول لے چکے تھے پھر شام کو انعام ایک جگہ ٹکرا گیا۔ وہ اکیلا تھا۔ میں نے اُسے بتایا کہ میں اُس کی ساری حرکتوں سے واقف ہو چکا ہوں اور وہ جلد ہی اپنے کیفرِ کردار کو پہنچا دیا جائے گا۔ پہلے تو اُس نے چراغ پا ہو کر منفی اداکاری شروع کر دی مجھے جان سے مار ڈالنے کی دھمکیاں دینے لگا۔ جب میں نے مرنے والے آخری دو بدنصیبوں کے ادھوری دھڑ پر سانپوں کے ڈسنے کے نشانات کی موجودگی کا ذکر کیا تو وہ یک بیک سراسیمہ ہو گیا۔ اُس وقت تک وہ سمجھ رہا تھا کہ نشانات کے مقام پر لا ایڈز کالج میں کسی نے توجہ نہیں دی تھی۔ اس انکشاف پر وہ دھمکیاں بھول کر خوشامد پر اُتر آیا۔ اُس نے قسمیں کھا کر کہا کہ ان وارداتوں سے اس کا کوئی مفاد وابستہ نہیں تھا۔ اُس نے بتائے گئے افراد پر سانپ ضرور چھوڑے تھے لیکن اُس کے بقول اُس نے وہ کارروائی کالج کے کسی ذمہ دار کے حکم پر کی تھی۔ اس وقت وہ عجلت میں تھا۔ اُس نے وعدہ کیا کہ وہ رات ایک بجے مجھ سے رہائشی کوارٹروں سے ملحقہ پارک میں مل کر تمام و کمال سب کچھ بتا دے گا اور اُسی کے ساتھ ایک کیسٹ بھی لائے گا جسے سن کر اندازہ لگایا جا سکے گا کہ اس سے کام لینے والا کون تھا...؟"

"بکواس ہے" وہ غصے میں ہاتھ جھٹک کر غرّایا۔ "کالج کی تمام تر ذمہ داری میری ہے اور انعام براہ راست مجھے جواب دہ تھا۔ حد یہ ہے کہ میری غیر حاضری میں سارے اختیارات اُسی کو حاصل تھے پھر اُسے مجبور کرنے والا کہاں سے پیدا ہو گیا؟"

"مجھے نہیں معلوم میں یہاں کے نظام سے لاعلم ہوں یا یہ تو اُس کی کہانی تھی۔"

"پھر ایک بجے کیا ہوا؟" وہ جھلائے ہوئے لہجے میں بولا۔

"وہ پلٹا ہی نہیں۔" میں نے مایوسانہ لہجے میں کہا۔ "تھوڑی دیر قبل میں تھک ہار کر واپس لوٹ رہا تھا تو راستے میں محافظوں نے روک لیا۔ واپسی پر میرا ارادہ تمہیں مطلع کرنے کا تھا۔"

"واپسی پر؟" وہ بھناتے ہوئے لہجے میں بولا۔ "انعام سے پروگرام طے ہونے کے بعد تم نے مجھ سے رابطہ قائم کیوں نہیں کیا؟"

"وہ بہت خوفزدہ ہو گیا تھا، شاید اُس نے مجھ پر نگاہ

رکھنے کی کوشش بھی کی ہو۔ مجھے ڈر تھا کہ اُسے اتفاق سے راز کا شبہ بھی ہو گیا تو نہ صرف بنا بنایا کھیل بگڑ جائے گا بلکہ میں بھی کسی ناگہانی حادثے کا شکار ہو سکتا تھا۔ عین ممکن تھا کہ مجھے بھی کسی زہریلے سانپ کا نشانہ بنانے کی کوشش کی جاتی۔"

"تم نے میرے احکام سے سراسر انحراف کیا ہے۔ میں نے خود تم سے کہا تھا کہ پورے ثبوت کے بغیر انعام یا رحمانی پر ہاتھ ڈالنے کی کوشش نہیں کرو گے۔ پھر تم اُس سے براہ راست کیوں اُلجھ بیٹھے؟"

"بس حالات یا پھر میرے مقدر کی گردش۔" میں نے ندامت آمیز لہجے میں کہا۔ "میرا تو خیال تھا کہ میں تمہارے لیے ایک اہم کارنامہ سرانجام دے سکوں گا لیکن وہ شاید آخری لمحات میں چوکنا ہو گیا تھا۔"

"شاید یہ جان کر تمہیں زیادہ خوشی نہ ہوگی کہ وہ پُراسرار حالات میں لاپتا ہو گیا ہے۔" اُس نے تلخ لہجے میں کہا۔

"نہیں۔" میں نے بُری طرح چونکنے کی کامیاب اداکاری کی تھی۔ "یہاں سے وہ کہاں جا سکے گا؟"

"لاینڈز کا نیچ کا چپّہ چپّہ چھان مارا گیا ہے لیکن اُس کا کہیں سراغ نہیں ملا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے اُسے زمین نگل گئی ہو یا آسمان کھا گیا ہو۔ اُس نے گیارہ بجے شب خود ہی سیکیورٹی چیف کو انٹرکام پر بتایا تھا کہ اگر وہ ایک بجے تک خود دوبارہ اس سے رجوع کر کے اپنی خیریت کی اطلاع نہ دے تو اُس کی تلاش شروع کر دی جائے۔"

"معاملہ واقعی سنگین نظر آتا ہے۔" میں نے پُرتشویش لہجے میں کہا۔ "اِس کا مطلب ہوا کہ مجھ سے ملاقات کے بعد اس نے خود کو خطرے میں محسوس کرنا شروع کر دیا تھا۔ ایک بجے وہ مجھ سے ملنے والا تھا اور اس نے سیکیورٹی چیف کو بھی وہی وقت دیا تھا۔"

میں لمحہ بھر کے لیے خاموش ہوا۔ ڈی سوزا پھاڑ کھانے والی نگاہوں سے مجھے گھورے جا رہا تھا۔

بات بالکل سیدھی اور سامنے کی تھی۔ رحمانی کے برعکس انعام کو مجھ پر بھروسا نہیں تھا۔ جب اُسے علم ہوا کہ رحمانی نے مجھے بالائی بالا تہ خانے میں اُتار دیا ہے تو اُس نے ڈی سوزا کی نظروں میں سرخرو ہونے کے لیے رحمانی کو اعتماد میں لیے بغیر مجھے رنگے ہاتھوں پکڑنے کا فیصلہ کر لیا تھا لیکن اُسے یہ اندیشہ بھی رہا ہوگا کہ کہیں تہ خانے میں وہ کسی سازش کا شکار ہو کر اپنی ہڈی پسلی نہ تڑوا بیٹھے۔ اسی وجہ سے اُس نے مناسب وقفے سے سیکیورٹی چیف کو ہوشیار کر دیا۔ اُسے یقین رہا ہوگا کہ لوہے کی سلاخوں کی ناکام تلاشی کے بعد لاینڈز کا نیچ کے محافظ تہ خانے

کا رُخ بھی کریں گے اور اگر وہ میری قید میں ہوا تو اُسے ... کے بجائے اُسے آزاد کر لیں گے۔

لیکن اُس بدنصیب کو یہ علم نہیں تھا کہ لاینڈز ... زیر زمین تعمیرات وہیں تک محدود نہیں تھیں ... تھا۔ میں نیا راستہ دریافت کر کے آگے بڑھا ... ارادے کے بغیر درمیانی راستہ کھلا چھوڑ دیا ... لیے جو ہے وہاں ثابت ہوا۔ تہ خانے ... ایک نئی راہ نظر آئی تو وہ اُس پر بڑھ گیا اور شاید ... مجبور ہو کر چھیڑ چھاڑ کرتے ہوئے نئے راستے ... کے ذریعے بند کرنے میں کامیاب ہو گیا۔

لیکن وہی اُس کے مقدر کی راہ تھی جسے اُس نے ... کر دیا تھا۔ اگر وہ راستہ کھلا رہتا تو مقررہ وقت گزرنے ... انعام کی تلاش میں تہ خانے میں اُترنے والے محافظ ... بڑھتے چلے آتے اور پھر وہ سب مجھے گھیر کر بے دست ... سکتے تھے۔ میرے عزائم بے نقاب ہو جاتے اور ... کا نیچ کے ہی کسی گوشے میں مجھے کسی گڑھے میں دبا ... انعام کے نیا راستہ بند کرنے کے سبب بازی میرے ... گئی۔ میری جگہ وہ موت کی اندھی لوہے ... عدم بھی کہ اس کی لاش تہ خانے کے ایک کمرے میں ... میں وہاں ڈی سوزا کے ساتھ اس کی زندگی کے امکانات ... غور کر رہا تھا۔

"ہو سکتا ہے کہ وہ مجھ سے ملاقات کے لیے اپنی ... کے ثبوت جمع کرتا پھر رہا ہو اور اسی بارے میں ... خوف ہو۔ وہ جس کسی کے لیے کام کر رہا تھا وہیں جا ... انعام کہاں ہے؟"

"میں اس کہانی پر اعتبار نہیں کر سکتا۔" وہ ... اور میں نے محسوس کیا اس کے الفاظ انعام کے ... شاید میرے بارے میں اس کے شبہات ... بین فی البدیہہ جو کچھ کہتا چلا گیا وہ اس حد تک ... تھا کہ ڈی سوزا اُس پر کہیں میری گرفت نہ کر سکا تھا۔

"اُسے میں نے یہاں جو تھا دیا تھا اُس کے ... انعام پہ دھونس اور دباؤ نہیں ڈال سکتا تھا۔ یہ ہو سکتا ہے ... کے ساتھ مل کر لاینڈز کا نیچ میں متوازی قیادت کے ... ہموار کر رہا ہو اور آخر میں ان میں اختلافات رونما ... ہوں۔ یہ ہو سکتا ہے کہ انعام کو ساتھی تیز چل رہا ہو اور ... تم تو انہ ہو ... دیکھنا یہ ہوگا کہ یہاں اس کا شریک ...

"میں سمجھ رہا ہوں۔" میں نے اپنے سر کو ...

دیا جو سب سے آسان اور مختصر تھا۔ اس وقت میرا بس چلتا تو اسے
بھر سے کوئی کام ہی نہ دیتا لیکن لائیڈز کا فنگ میں کام کے وقت
کام اور تفریح کے وقت تفریح کا ضابطہ بہت سختی کے
ساتھ نافذ تھا جس کی خلاف ورزی کی شکایت ہونے پر کڑی
بازپرس ہو سکتی تھی۔

رخسانہ متناسب الاعضا اور خوش شکل لڑکی تھی۔ میٹرک
تک تعلیم یافتہ ہونے کے باعث سلجھی ہوئی اور خوش گفتار
بھی تھی۔ پچھلی رات میں نے جو وقت اس کے ساتھ گزارا
وہ ہر اعتبار سے خاصا خوش گوار رہا تھا لیکن صبح سویرے اس کا
یوں مہربان ہونے کا تعلق ان میں سے کسی بات پر نہیں تھا۔ اس
کے باوجود میں اس کے ساتھ مزید کچھ وقت گزارنا چاہتا تھا۔

لائیڈز کا فنگ مدتوں سے میرے لیے ایک ناقابلِ تسخیر
قلعہ بنا ہوا تھا جہاں انسان تو کیا اجنبی پرندے بھی پر نہیں
مار سکتے تھے اور اس عمارت کی فصیلوں میں ہی کہیں میری سوتیلی
بڑی ماں نے اپنی آخری زندگی کے بہترین دن گزارے تھے۔ مجھے
میرا سوتیلا بڑا بھائی توقیر اس تنظیم کا آلۂ کار رہا تھا اور آخر کار اسی تنظیم
کے لیے کام کرتے ہوئے اپنے ایک حریف کے ہاتھوں بےدردی
کے ساتھ مارا گیا۔

جن دنوں میں کھلے بندوں تنظیم کے مفادات کے خلاف کام
کر رہا تھا، اس سے بہت پہلے توقیر کو کٹھ پتلی کی طرح بری طرح
استعمال کیا گیا کہ میں اسی کو تنظیم کا سربراہ سمجھنے لگا۔ پھر بغاوت کے
بعد میں نے لائیڈز کا فنگ کے فون نمبر پر اس سے بات کی تو اسی
نے بتایا کہ بڑی ماں! ان کے ہمراہ لائیڈز کا فنگ میں مقیم تھیں۔

میں بہت دنوں تک یہی سمجھتا رہا کہ توقیر ہی لائیڈز کا فنگ
کا سربراہِ اعلیٰ ہے اور میری ساری جنگ اسی کے خلاف ہے۔
اس نے بھی مجھے بڑی ماں کی محبت اور آرزوؤں کے دام میں
الجھا کر لائیڈز کا فنگ بلانا چاہا لیکن میں جانتا تھا کہ وہاں قدم رکھتے
ہی مجھے زیرِ حراست قیدی کی حیثیت دے دی جانے
گی لہٰذا کھلے بندوں میں نے ادھر کا رخ بھی نہ کیا اور چوری چھپے
اندر گھسنے کی کوششوں میں خونریز مقابلے کے بعد بدترین
شکست کا منہ دیکھنا پڑا۔

توقیر مارا گیا اور بڑی ماں کا کچھ پتا نہ چل سکا۔ لائیڈز کا فنگ
والوں نے ان کے وجود ہی سے انکار کر دیا۔ مرے ہوؤں کو
اپنے ہاتھوں سے مٹی دے دی جائے تو دل کو قرار آ جاتا ہے
کہ آنے والا اپنی اصل کو لوٹ گیا لیکن جیتے جاگتے انسان
جب اپنا کوئی نشان یا سراغ دیے بغیر اچانک بے نشان ہو جائیں
تو خلش کبھی نہیں جاتی۔

یہ میری خوش نصیبی اور مقدر کی یاوری تھی کہ میں
میں داخل ہونے میں کامیاب ہو گیا تھا اور اب مزید
مقصود یا اصل مہم سے ذرا سا ذہنی سکون میسر کرنے
تھا کہ لائیڈز کا فنگ میں وہ میرا آخری دن تھا۔ میں
جو حالات چھوڑے جا رہا تھا ان کا عقدہ کھلنے کے بعد
دوبارہ وہاں آنا ناممکنات میں سے تھا۔ میں بڑی ماں کے
میں جو کچھ معلوم کر سکتا تھا اسی بار کر سکتا تھا اور اس کام کے لیے
پوری عمارت میں رخسانہ سے بہتر کوئی منبع نہیں ہو سکتا تھا۔
خود اس کی ملازمت کی مدت دس ماہ تھی
راز آشنا بھی وہ جب ہی ہوا ہو گیا تھا جو مدتوں سے وہاں کام کر
آ رہا تھا۔ ان دونوں کے ذریعے مجھے بڑی ماں کے بارے میں
بہت کچھ معلوم ہو سکتا تھا۔

انہی خیالات میں ڈوبا ہوا میں مختلف منازل
اپنے عملے کی کارکردگی کا جائزہ لیتا ہوا نمبر ایک عمارت
عقب میں واقع وسیع و عریض باغ تک جا پہنچا تو رخسانہ
کی طرح دیکھتے ہوئے گلابوں کے کنج کے پاس گھاس پر
کر رہی تھی۔ اس کی پشت میری جانب تھی اس لیے میں
دیکھ سکا کہ وہ کس کام میں مشغول تھی۔

"کیا ہو رہا ہے یہاں؟" نرم گھاس پر بے آواز چلتا
اس کے قریب پہنچ کر میں نے سوال کیا تو وہ چونک کر
طرف مڑی۔ اس کے ہاتھ میں تازہ پھولوں سے بنا ہوا
گلدستہ موجود تھا جس میں وہ سرخ گلاب سجا رہی تھی۔

"کام ابھی تک ختم نہیں ہوا تمہارا؟" میں نے
سے پوچھا۔

"کام دیا ہی کیا تھا تم نے؟" وہ پُرفریب مسکراہٹ
کے ساتھ بولی۔ "میں کب کی اس سے فارغ ہونے میں
بھی مشکل سے لگتا ہے اس کے بعد کیاریوں سے
رہی تھی۔"

"یہ کس خوش نصیب کے لیے ہے؟" میں نے
اس سے ذرا دور گھاس پر بیٹھتے ہوئے سوال کیا۔

"تمہارے کمرے میں سجاؤں گی۔" وہ دبے
بولی۔ "کمرا بہت صاف ستھرا اور خوب صورت ہے
اندر قدم رکھتے ہی پتا چل جاتا ہے کہ وہاں کبھی کسی عورت کا
ہاتھ نہیں لگا۔"

"اسی لیے کل تمہیں مہمان بنایا تھا۔ اب تو
کے ساتھ لگ چکے ہیں۔"

اس نے بے ساختہ نگاہیں چرا کر سر جھکا لیا

دل میں اس کے لیے احترام کا جذبہ جاگ اٹھا۔
جانے کیا اور کتنے سمجھوتوں کے تحت زندگی گزار رہی تھی۔
اس کے ذہن میں چور ابھی تک چھپا بیٹھا تھا کہ وہ جو کچھ کر
رہی تھی وہ غلط تھا اور غلطی کا بھی ایک احساس انسان کو جانوروں
کی صف سے آگے نکال لے جاتا ہے۔
"تمہارے دوست کو پتا چل گیا تو ناراض ہو جائے گا۔"
"بتانا ہے مجھے۔"
"پھول لینے دینے سے کچھ نہیں ہوتا۔ یہ تو بس ایک اظہار
ہوتا ہے کہ کون کس کے بارے میں کیا سوچتا ہے۔ زندگی کے
سفر میں ہر ایک کی راہ جدا ہوتی ہے۔ بہت سے راستے تو عمر بھر
ایک دوسرے سے کہیں بھی نہیں ملتے۔ ہاں جب کبھی کوئی
کسی کو کبھی کچھ سوچتا ہے تو اسے کسی کے دیے ہوئے رنگ
برنگے پھول یاد آتے ہیں اور وہ پرانی یادوں پہ مسکرا دیتا ہے۔
بس یہی ان پھولوں کی قیمت ہوتی ہے نہ اس سے کم اور نہ اس
سے زیادہ... خالد بھی یہ جانتا ہے وہ ذرا بھی برہم نہیں ہوگا۔"
"تم تو اچھی خاصی تقریر کر لیتی ہو۔ مجھے اندازہ نہیں تھا کہ تمہارا
معیار تعلیم اتنی ترقی کر چکا ہے۔"
"مذاق مت اڑاؤ میرا۔" وہ پھیکی سی مسکراہٹ کے ساتھ
بولی۔ "کتابوں میں تو بس سرد اور سپاٹ الفاظ ہوتے ہیں، بالکل
پتھروں کی طرح بے جان۔ ان لفظوں کو قوت ان جذبوں سے ملتی
ہے جو ان کی پشت پر کارفرما ہوتے ہیں۔ یہ جذبے کتابیں پڑھنے
سے نہیں، زندگی کے تجربوں سے پیدا ہوتے ہیں۔"
"ویسے تو خاصی کم سن اور ناتجربہ کار لگتی ہو۔"
"تم پھولوں کی بات کر رہے تھے نا۔" وہ یک بیک اداس
ہو گئی۔ "تھوڑی یا زیادہ جو بھی عمر میں نے گزاری ہے اس میں
مجھے بھی تمنا رہی ہے کہ کوئی مجھے پھول دے اور میں پھولوں کی
خوشبو میں... کانٹوں سے الجھ کر اپنی انا کو لہولہان کرتی رہی
بہرحال لوگ پھولوں سے نہیں، گل بدنوں سے پیار کرتے ہیں۔ تم ان
سے کافی مختلف نظر آتے ہو۔ میں نے خالد سے بھی تمہارا ذکر کیا
تھا۔ اجازت دو گے تو وہ تم سے مل کر بہت خوش ہوگا۔"
"بتانا نہیں، تم کب سے تنہا زندگی گزار رہی ہو؟" میں نے
گفتگو کو غیر ضروری رخ سے موڑتے ہوئے کہا۔ "ماں باپ کہاں
ہیں تمہارے؟"
"بہت لمبی کہانی ہے، سن کر اکتا جاؤ گے۔" اس کے
لہجے کی اداسی کچھ اور گہری ہو گئی۔ "مختصر ہی سہی لیکن کچھ تو کہنے
کو ہے؟"
"کہا نا تم انہیں اپنے ساتھ رکھ سکتی تھیں، پھر تنہا بدنامی
حساس نہ ہوتیں۔" میں نے صدا لگا دی۔
"یہاں ساتھ رکھ لیتی؟" اس نے حیرت اور تنفر کے ساتھ کہا۔
"یہ ناممکن تھا۔ تم نئے نئے آئے ہو ورنہ رفتہ رفتہ سب معلوم ہو جائے
گا۔ خالد کے بیوی بچے لاہور ہی میں ہیں۔ اسے ہفتے میں صرف ایک
رات کالج سے باہر گزارنے کی اجازت ہے۔ اگلی دوپہر سے پہلے
وہ پھر یہاں موجود ہوتا ہے۔ باہر مناسب بندوبست نہ ہوتا تو وہ کیسے یہاں
رہ سکتا؟"
"لیکن میں نے تو سنا ہے کہ چند ماہ پہلے کسی کی بوڑھی ماں بھی
اس کے ساتھ رہتی تھی۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔
"ہاں وہ میرے سامنے کی بات ہے۔" اس کے الفاظ
نے میرے وجود میں سنسنی سی دوڑا دی۔ "توقیر کی ماں اس کے
ساتھ یہیں رہتی تھی لیکن ہر ایک توقیر تو نہیں ہو سکتا!"
"آس پاس کون سے سرخاب کے پر لگے ہوئے تھے؟"
"موجودہ باس سے پہلے وہی یہاں کا باس ہوا کرتا تھا۔ وہ
واحد شخص تھا جس کا کوئی رشتے دار اس کے ساتھ یہاں رہتا تھا
لیکن پھر بھی دیکھو کہ اس کے بعد اس کی ماں کا کیا حشر ہوا؟"
"حشر ہوا؟" میں نے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔
"ہاں جس روز اس کے مرنے کی خبر اخباروں میں آئی اسی
صبح اس کی ماں کا کہیں پتا نہیں تھا۔ جب کہ پچھلی شام بہت سوں
نے اسے دیکھا تھا۔ کسی کی مجال نہیں تھی کہ اس کے بارے میں
پوچھتا لیکن افواہیں اڑ رہی تھیں کہ انعام نے اس بڑھیا کو کوڑا
جلانے والی برقی بھٹی میں پھینک کر زندہ جلا دیا تھا۔"
اس کا جواب سن کر میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔ میں
بڑھیا کے اس اندوہناک انجام کا تصور بھی نہیں کر سکتا تھا۔
"آخر اس عورت کا جرم کیا تھا اور انعام نے کس اختیار کے تحت
اسے جلایا؟" میں نے بدقت تمام اپنی آواز پر قابو پاتے
ہوئے سوال کیا۔
"الائیڈ کالج سے مرنے والوں کا تعلق چھپانے کے لیے
بڑھیا کو بھینٹ چڑھا دیا گیا۔ توقیر کے مرتے ہی یہاں کا
چارج انعام کو مل گیا تھا کیونکہ اس زمانے میں بھی وہ نمبر دو
ہوتا تھا۔ ڈی سوزا تو کئی دن بعد یہاں سربراہ بن کر آیا تھا۔"
"اوہ!" میں گہری سانس لے کر رہ گیا۔ رخسانہ نے اپنے
جواب سے کئی گتھیاں سلجھا دی تھیں۔
ڈی سوزا کے خلاف انعام اور رحمانی کی محاذ آرائی شروع
دن سے میرے لیے مسئلہ بنی ہوئی تھی لیکن اب اس کا سبب
بھی میرے سامنے آ گیا تھا۔ انعام الائیڈ کالج میں سینئر تھا اور
اسے امید رہی ہوگی کہ توقیر کی موت کے بعد چارج اسے دے

دیا جائے گا لیکن اُس کی امیدوں کے برعکس ڈی سوزا کو باہر سے لا کر مسلط کر دیا گیا اور ان دونوں نے ڈی سوزا کو ناکام ثابت کرنے کے لیے پس پردہ اپنی گرفت مضبوط کرنا شروع کر دی۔ اگر ڈی سوزا کی طبیعت سخت گیر نہ ہوتی تو شاید وہ کبھی کا ناکام ہو گیا ہوتا۔

لیکن قدرت کا انتظام کس قدر اٹل تھا کہ ڈی سوزا کا مجرم میرے ہاتھوں کیفرِ کردار کو پہنچا تھا۔ جب میں نے انعام کی گردن دبوچی تو میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ وہی سفاک شخص میری ماں کا قاتل بھی تھا۔ اس نے میری ماں کو زندہ برقی بھٹی میں جلا کر گور و کفن سے محروم کیا تھا اور اب میرے ہاتھوں بے بسی کی موت مرنے کے بعد وہ خود بھی تہہ خانے کے ایک مقفل کمرے میں جمی لائینڈ کی تصویر کے سامنے پڑا ہوا اور حشرات الارض کی خوراک بننے کے لیے بے گور و کفن پڑا ہوا تھا۔ اس کی موت سے لاش کو چھپائے جانے تک سارے واقعات کسی منصوبے کے بغیر حالات کے دباؤ کے تحت رونما ہوئے تھے لیکن اب رخسانہ بتا رہی تھی کہ قدرت نے اپنا انتقام لینے کے لیے ایک کھلونے کی طرح اپنی مرضی کے مطابق استعمال کیا تھا ورنہ میرا اس تہ خانے کا سراغ لگانا شاید ایک بہانا ہی تھا۔

"تم خود ہی سوچو کہ اجازت مل بھی جائے تو ایسے روح فرسا حالات میں کون اپنے متعلقین کو یہاں رکھنے کا خطرہ مول لے گا کہ نہ جانے کب ان بے گناہوں کو لپیٹ لے اور وہ گناہوں کی سزا اٹھانا پڑ جائے۔" وہ کہہ رہی تھی۔

"تو یہ ڈی سوزا یہاں کا مالک نہیں ہے؟" میں نے سادگی کے ساتھ سوال کیا۔

اس نے اپنی دلکش آنکھیں اٹھا کر مجھے گھورا اور قدرے غصیلے لہجے میں بولی "کیا یہاں کے معاملات کے بارے میں تم واقعی اتنے ہی نا علم ہو یا میرا امتحان لے رہے ہو؟"

"کیسا امتحان؟ مجھے تو نوکری کیے چند ہی روز گزرے ہیں، ابھی تک تو وہی مالک نظر آیا ہے۔"

"یہاں ہم سب جمی لائینڈ کے ملازم ہیں کچھ اس کے منہ چڑھے ہیں جو دوسروں کو اپنے اشاروں پر نچاتے ہیں۔ ڈی سوزا تو پھر بھی شریف آدمی ہے۔ توقیر کے زمانے میں کوئی لڑکی اس کی چیرہ دستیوں سے محفوظ نہیں تھی ہر رات وہ رنگا رنگ محفلیں سجانے کا عادی تھا۔ انعام اور رحمان رات کے اندھیرے میں کسی کو بھی سوتے سے اٹھا کر اس کے دربار میں لے جاتے تھے وہاں جو کچھ ہوا کرتا تھا اس کے بارے میں سوچ کر بھی شرم آتی ہے۔"

"یعنی تم بھی وہاں سے جانی جاتی رہی تھیں؟"

"نہیں عورت تھی اور اسحاق سے نہیں [illegible] جائے بغیر نوکری بحال رکھنا دشوار تھا اسی کے بعد [illegible] کی ذات میں پناہ لینے کی کوشش کی تھی۔"

"تو کیا یہ ساری غنڈہ گردیاں جمی لائینڈ کے ایما پر [illegible]" میں اس موقع سے فائدہ اٹھا کر یہ جاننا چاہتا تھا کہ [illegible] بارے میں نچلی سطح پر کیا تاثرات پائے جاتے تھے۔

"اس کا قصور صرف اتنا ہے کہ وہ کبھی یہاں نہیں [illegible] بھی ہو تو ہمیں پتا نہیں چلتا۔ اس کے پیچھے یہ سب [illegible] ہیں۔ ان حرکتوں میں جمی لائینڈ کی مرضی کا کوئی دخل نہیں [illegible] معلوم ہوتا ہے کہ اسے بس ڈالر کی ٹیک [illegible] کچھ بھی ہو جائے اوپر والے اس کی بھنک بھی باہر نہیں جانے دیتے۔"

"ناقابلِ یقین باتیں سنا رہی ہو تم تو۔" میں نے [illegible] میں کہا "یہ تو ظلم کی انتہا ہے کہ زندہ عورت کو جلا دیا جائے اور لوگ خاموش تماشائی بنے رہیں۔"

"روزگار سب کو عزیز ہوتا ہے خرابی یہ ہے کہ اصل [illegible] تک کسی کی رسائی نہیں ہے اسے یہ سب معلوم ہو جائے تو [illegible] وہ اپنے ہاتھوں سے ان پاپیوں کو سولی پر لٹکا دے۔"

آخری فقرے میں لائینڈ کا جیسے پورا [illegible] آگئی تھی۔ جمی لائینڈ نے اپنی ذات کو پس پردہ رکھ کر [illegible] رسوائیوں سے بچایا ہوا تھا اور پیسے کے بل پر اپنے [illegible] کو لامحدود اختیارات دے کر ہر جائز و ناجائز کام [illegible] دماغ، منصوبہ اور پیسا اس کا تھا لیکن نتائج کا حصول [illegible] ملازمین کے ذمے تھا۔

میرے ساتھ وہ بھی گھاس سے اٹھ گئی تھی [illegible] اس نے پُرامید نگاہوں سے میری طرف دیکھا تھا لیکن [illegible] اسے ٹال دیا۔ "تمہارا کام ختم ہو گیا، تم جا کر آرام کرو [illegible] ڈیوٹی پر ہوں۔ شام کو اپنے کمرے میں تمہارا انتظار کروں گا۔"

"یہ گلدستہ تم ہی لے جاؤ۔" وہ مسکراتے ہوئے بولی [illegible] "کمرے میں اسے خود سجا دوں گی۔ ابھی ایک گلاس میں تھوڑا [illegible] ڈال کر اسے لگا دینا نہیں یہ لے کر نکلی تو بہت سی باتیں بن جائیں گی۔"

میں نے اُس کے ہاتھ سے گلدستہ لے لیا۔

دوپہر کے کھانے کا وقفہ ہو چکا تھا۔ بیشتر لوگ [illegible]

اپنی اس کارروائی کے سلسلے میں بس ایک ہی طرف سے فکرمند تھا کہ لائینڈز کالج میں خونیوں اور مجرموں سے قطع نظر بہت سے بے گناہ بھی رہ رہے تھے جن کی جانوں کا تحفظ لائینڈز کالج کی تباہی سے زیادہ ضروری تھا۔

فضانہ کے ساتھ اس قیام گزارتے ہوئے چند گھنٹے میری زندگی کے یادگار لمحے تھے۔ اس کے پیچھے شوقِ آوارگی کی مہم میں کسی معقول آدمی سے وہ پہلی ملاقات تھی جو آگے چل کر گہری دوستی یا کسی جذباتی تعلق کی بنیاد بن سکتی تھی لیکن میں یہی جانتا تھا کہ اس نیک دل اور خوب صورت لڑکی سے وہ میری آخری ملاقات تھی۔

وہ اگلی شام آنے کا وعدہ کر کے بڑی خوش خوش واپس گئی تھی۔ اسے رخصت کرنے کے بعد میں نے کمرے پر ایک ہوائی نگاہ ڈالی۔ وہاں میرا تھا ہی کیا۔ میں تو خالی ہاتھ تن کے کپڑوں کے ساتھ آیا تھا جو میں نے خود ہی پھاڑ لیے تھے۔

الماری میں سے ایک عمدہ تھری پیس سوٹ زیب تن کر کے میں نے کیبنٹ میں سے بلیک ڈاگ کی آدھی بوتل نکال کر جیکٹ کی اندرونی جیب میں ڈال لی۔ وہ چپٹی بوتل سینے سے یوں لگ گئی کہ باہر سے کسی کو اس کی موجودگی کا احساس کرنا ہی محال تھا۔

ٹھیک آٹھ بجے انٹر کام کی گھنٹی نے مجھے چونکا دیا۔

"ڈی اسپیکنگ۔" میں نے ریسیور اٹھا کر ماؤتھ پیس میں دھیمے سے کہا۔

"تمہیں آٹھ بجے روانہ ہونا ہے۔" ریسیور میں ڈی سوزا کی آواز سنائی دی۔ "ٹھیک آٹھ بجے اسٹاف کار تمہیں اپنے دروازے پر ملے گی۔"

"تین منٹ رہ گئے ہیں، میں باہر پہنچ رہا ہوں۔" میں نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے کہا۔

"رہائی کا آج کیا رہا؟"

"آج ملاقات نہیں ہو سکی، کل کوشش کروں گا۔"

دوسری طرف سے سلسلہ منقطع ہو گیا اور میں بھی ریسیور کریڈل پر رکھ کر باہر نکل گیا۔

باہر نکلا تو ہر طرف گھپ تاریکی پھیلی ہوئی تھی۔ پروگرام کے مطابق اطلاعاً تمام روشنیاں گل تھیں۔ اندھیرے کے اس جنگل میں اسٹاف کار کی کھڑکیوں کے روشن شیشے بہت عجیب نظر آ رہے تھے۔

عمارت کے برآمدے میں رک کر اس منظر کا جائزہ لیتے ہوئے مجھے اندازہ تھا کہ شاید میری واپسی کے بعد ان بھولوں کی تلاش شروع ہو گی کیونکہ اسٹاف کار کے ہیڈ لیمپس کی روشنی ہی منظر واضح کر سکتی تھی لیکن چند ثانیوں بعد جب تاریکی میں دو زرد روشنیاں مجھے قریب آتی دکھائی دیں تو اندازہ ہوا کہ ڈی سوزا اپنے معاملات میں کس قدر پکا تھا۔ شاید اس وقت باہر پارکنگ لائٹس کے علاوہ گاڑیوں کی دوسری روشنیوں کے استعمال پر بھی پابندی تھی۔

آنے والی لمبی سی سیاہ کار میرے عین سامنے قریب رکی اور سفید وردی میں ملبوس ڈرائیور نے پھرتی سے نیچے اتر کر میرے لیے عقبی نشست کا دروازہ کھول دیا۔ میرے سوار ہوتے ہی کار آگے بڑھ گئی۔

لائینڈز کالج کسی بھی اعتبار سے قلعے سے کم نہیں تھا۔ جس سمت روش کے ساتھ کئی موڑ گھومنے کے بعد اسٹاف کار دیو ہیکل مشینی دروازے کے قریب رک گئی۔ اس دیو ہیکل آہنی پھاٹک کے قرب و جوار میں بھی اندھیرا تھا بس ملحقہ کمرے میں روشنی ہو رہی تھی جس کا انعکاس گھپ اندھیرے میں غنیمت معلوم ہو رہا تھا۔

میرا خیال تھا کہ مجھے جس شان سے گاڑی میں بٹھایا گیا تھا اسی شان کے ساتھ مشینی پھاٹک سے گزار بھی دیا جائے گا لیکن ایک باوردی محافظ نے قریب آ کر ہمارا لطف غارت کر دیا۔ وہ مجھے کمرے میں جا کر تلاشی دینے کی ہدایت دے رہا تھا۔

کمرے میں میرے پورے جسم پر ہاتھ پھیر کر سرسری جامہ تلاشی کے بعد مجھ سے میرا شناختی تعویذ طلب کیا گیا جسے میں بھولے ہی بیٹھا تھا۔ میں نے وہ نقرئی تعویذ گارڈ کو دے دیا اور اس نے ایک روپے کا نوٹ درمیان سے پھاڑ کر اس کا نصف حصہ میرے سپرد کر دیا۔ جو میرے جمع کرائے ہوئے تعویذ کی رسید تھا۔ اگر میری واپسی ہوتی تو نوٹ کے دونوں پھٹے ہوئے حصوں کا جوڑ ملا کر شاید تعویذ مجھے لوٹا دیا جاتا۔

پھر بھاری مشینی گڑگڑاہٹ کے ساتھ دونوں پھاٹک مخالف سمت میں سرکنے شروع ہو گئے اور مناسب خلا پیدا ہوتے ہی ہماری گاڑی سڑک پر تیرتی ہوئی باہر نکل گئی۔

لائینڈز کالج سے عزت و احترام کے ساتھ واپسی کا وہ تجربہ اس قدر ناقابلِ یقین تھا کہ میں کئی منٹ تک اسی تصور میں کھویا رہا۔ اس دوران میں ڈرائیور نے ہیڈ لیمپس روشن کر کے کار کی رفتار بڑھا دی تھی۔

لائینڈز کالج شہر سے خاصی دور واقع تھا۔ سفر کے اختتام پر میں کاشی محل کے پچھواڑے میں گاڑی سے اترا تو ڈرائیور نے کہا کہ وہ پارکنگ لاٹ میں میری واپسی کا انتظار کرے گا، مگر اپنی واپسی کی حقیقت مجھے اچھی طرح معلوم تھی لہٰذا میں نے اسے واپس لوٹ جانے کی اجازت دے دی۔ اس سے یہی کہا تھا کہ واپسی پر میں کوئی ٹیکسی لے لوں گا۔

اس وقت پونے نو بجے تھے۔ میں نے ٹہلتے ہوئے لاؤنج کا ایک چکر لگایا اور ویرا لائیڈ کو موجود نہ پا کر باہر انتظار گاہ میں آ گیا، جہاں خاصے لوگ کسی نہ کسی کے منتظر تھے۔

میری نگاہ ہوٹل کے داخلی راستے پر مرکوز رہی اور ویرا میری بے خبری میں سامنے سے پیچھے پہنچ گئی۔ اس نے میری پشت پر ہلکے سے ہاتھ مار کر جیلو کہا تو میں نے تیز پھرتی کے ساتھ مڑا اور اسے دیکھتا ہی رہ گیا۔

شام کے ہلکے میک اپ اور لباس نے اُسے غضب کی کشش دے دی تھی۔ میں نے اس سے ہاتھ ملاتے ہوئے محسوس کیا کہ انتظار گاہ میں موجود متعدد نظریں میری طرف نگراں تھیں۔ رشک و رقابت کی اس فضا میں ایک جوان اور خوش رو سفید فام کچھ زیادہ ہی مضطرب نکلا اور ویرا لائیڈ کو خریدار کی نظر سے دیکھتے ہوئے پہلی ملاقات کے جملہ آداب کو بالائے طاق رکھتے ہوئے ہماری طرف لپکا اور ویرا کے سامنے اپنے سر کو قدرے خم کرتے ہوئے شائستہ انگریزی میں بولا: "میں شون ہوں، شون میکارتھی۔" یہ کہتے ہوئے اس نے ڈھٹائی کے ساتھ اپنا داہنا ہاتھ مصافحہ کے لیے آگے بڑھا دیا۔

"شاید تم برطانوی ہو۔ مجھے مسز جیکب کہتے ہیں۔ یہ میرے شوہر مسٹر جیکب ہیں۔" وہ اس کے بڑھے ہوئے ہاتھ کو نظر انداز کرتے ہوئے خشک لہجے میں بولی: "اپنا ہاتھ واپس کر لو۔ انگلینڈ میں جب تک کوئی خاتون مصافحہ کے لیے پہلے اپنا ہاتھ نہ بڑھائے، مرد ملاقاتی کو ہاتھ نہیں بڑھانا چاہیے۔ یہ بدتمیزی کہلاتی ہے۔"

اس نے غصے کے عالم میں اپنا ہاتھ واپس کھینچنا چاہا جو میں نے پھرتی کے ساتھ دبوچ لیا۔ "بڑی خوشی ہوئی تم سے مل کر۔ میری بیوی تمہاری بوجود مشرقی لباس اخلاقیات کی پابند ہے۔۔"

وہ میری گرفت سے اپنا ہاتھ چھڑا کر بھناتے ہوئے انداز میں واپس لوٹ گیا۔ یہ سب اتنی آہستگی اور تیزی کے ساتھ ہوا تھا کہ قرب و جوار میں شاید کسی کو اصل واقعے کا اندازہ نہ ہو سکا مگر شون کی واپسی کے غصیلے انداز نے ظاہر کر دیا کہ موصوف کی پذیرائی خوشگوار نہیں تھی۔ اسے دیکھ کر کئی چہروں پر مسکراہٹ کے چراغ جل اٹھے تھے۔

"تم کہاں سے آ گئیں؟" اس کے چلے جانے کے بعد میں نے اپنے لہجے پہ قابو پاتے ہوئے وہ الجھا ہوا سوال کر ہی ڈالا۔

"لفٹ سے۔" وہ کھنکتی ہوئی آواز میں بولی: "آؤ۔"

وہ میرا ہاتھ تھام کر دوبارہ لفٹ کی طرف بڑھتی چلی گئی۔

تیسری منزل پر اس کے کمرے میں پہنچ کر اچانک ہی میری طبیعت پر اکتاہٹ سی سوار ہونے لگی۔

"کیا ہم کچھ وقت باہر نہیں گزار سکتے ویرا؟" میں نے سوال کیا۔

"کیوں؟ یہاں ہم بے تکلفی کے ساتھ کھل کر گفتگو کر سکتے ہیں۔ تمہارے کوٹ کی اندرونی جیب میں اگر پستول نہیں تو بڑی عجیب بات ہے۔ باہر تم راستے میں بھی منہ نہ کھول سکو گے۔"

میں تھکے ہوئے انداز میں آرام دہ کرسی پر گر گیا۔ "اچھے ہوٹل دنیا بھر میں کم و بیش ایک جیسے ہوتے ہیں۔ کمرے میں محدود ہو کر رہ جاؤ تو شہروں اور ملکوں کا امتیاز مٹ جاتا ہے۔ یہاں بستر، کشادہ بستر، بڑی بڑی کھڑکیاں، قالین، ٹھنڈی ہوا اور چند لوازم۔"

"میں نے تمہیں تفریح کے لیے نہیں بلایا ہے۔ ابھی تمہیں واپس بھی جانا ہے۔ اب تک کی رپورٹ کیا ہے؟" اس نے مجھے گھورتے ہوئے تیکھے لہجے میں کہا۔

"جلدی بات تو یہ کہ میں واپس نہیں جاؤں گا۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔ "میں نے گاڑی واپس بھیج دی ہے۔ وہاں کام کرنے کے سبب تھک گیا ہوں۔ اب فوراً آرام چاہتا ہوں۔ ویسے یہ کرنل عزرا کہاں ہے؟"

"جہاں بھی ہے، بہت خوش ہے۔ تمہارے لیے اس کی آواز میں ریکارڈ کیا ہوا پیغام لائی ہوں۔ پہلے یہ بتاؤ جس کام کے لیے وہاں گئے تھے اس کا کیا ہوا؟"

"سارا کام ہو گیا۔" میرا جواب سن کر اس کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔ "تفصیل اس وقت جب عزرا سامنے ہو گا۔"

"کیا تصویروں تک واقعی تمہاری رسائی ہو گئی؟" اس نے بے یقینی کے عالم میں پوچھا۔

"نہ صرف تصویروں تک بلکہ اسلحے کے اُن ناقابلِ یقین ذخائر تک بھی جو تنظیم کے کاروبار کا ایک اہم حصہ ہیں۔ بیرونِ ملک برآمد ہوتی ہے۔ خطرناک اسلحہ درآمد ہوتا ہے۔ تنظیم دو دھاری تلوار چلا رہی ہے۔"

"اسلحہ!" حیرت سے اس کی باریک بھنویں کمان بن گئیں۔ "کھل کر کہو کیا کہنا چاہ رہے ہو تم؟"

"لائبریری کا نیچے تہہ خانہ زیرِ زمین تعمیرات کا بھی ایک جال بچھا ہوا ہے جس کا بڑا حصہ لائبریری کی عمارت سے اس طرح الگ کیا گیا ہے کہ وہاں رہنے والے بھی اس کے وجود سے لاعلم ہیں اور وہ تہہ خانے مہلک اسلحے اور بارودی ذخائر سے بھرے ہوئے ہیں۔ وہاں سے نکاسی کا زیرِ زمین خفیہ راستہ عقبی جنگل میں نکلتا ہے جہاں سے ٹرک تہہ خانے میں آ سکتے ہیں۔"

"ناقابلِ یقین معلوم ہوتا ہے یہ سب لیکن تمہاری وہاں تک رسائی کیسے ہو گئی؟"

میں نے اختصار کے ساتھ اسے لانیڈڈ کانگ کے جدید
نظم و نظام اور اپنی کامیابی کے اسباب سے آگاہ کر دیا اور بیان
بھی وہ بار بار مجھے گھورتی رہی اور میں اس کے ہر سوال کا مسکت
جواب دیتا رہا۔

"اس پوری مہم میں کشت و خون بھی ضرور ہوا ہوگا؟"

"اس خفیہ حصے میں چار لاشیں موجود ہیں اور میں جلد از جلد
اس پورے ڈھانچے کو تباہ کرنا چاہتا ہوں۔ ایک ننھا سا ایٹم
بم پوری عمارت کو ساتھ لے بیٹھے گا۔"

"نہیں۔" وہ اضطراری طور پر بول اٹھی۔ "یہ تنظیم کے لیے
ناقابل تلافی نقصان ہوگا۔ میں تمھیں اس کی اجازت نہیں
دے سکتی۔"

"اپنی منصوبہ بندی کو عملی صورت دینے کے لیے مجھے
تمھاری کسی اجازت کی ضرورت نہیں۔" میں نے چبھتے ہوئے لہجے
میں کہا۔ "ان تہ خانوں کے راستے قبرستان میں اکثر مہمان آتے رہتے
ہیں جن میں غیر ملکی بھی ہوتے ہیں۔ مجھے ایسی کسی پارٹی کی آمد سے
پہلے اپنا کام پورا کرنا ہوگا ورنہ وہ لاشیں دیکھ لی گئیں تو وہ ہوشیار
ہو جائیں گے۔ ہو سکتا ہے کہ میرے ساتھ تمھاری ذات بھی
شبہات کی زد میں آ جائے۔ اتنی تنظیمی ابتری اور بے وسائل تنظیم کے لیے
اس نقصان کی کوئی اہمیت نہیں ہوگی۔"

"اس مختصر سی مدت میں تم نے ان کے چار ورکر آدمی مار
دیے، خفیہ ترین مقامات کے راز معلوم کر لیے اور اب وہ
سب برباد کر دینا چاہتے ہو جو تمھیں ذہنی! یہ نہیں ہو سکے گا۔
لانیڈڈ کانگ کی برسوں پرانی ساکھ ہے۔ ہولناک دھماکوں،
آتش زنی اور جانی اتلاف کے بعد سب کچھ بکھر کر رہ جائے گا۔
پولیس اور فوج اس شبے پر چڑھ دوڑے گی۔ اسے نقصان پہنچا
کر ہم انھیں بے شمار بلیک میل کر سکیں گے۔ یہ معلومات تمھارے
لیے سدا بہار کامیابی کی کلید بن سکتی ہیں۔"

"یہ خوش فہمی ہے تمھاری۔ جب تک لاشیں دریافت
نہیں ہوتیں، سب کچھ جوں کا توں موجود رہے گا۔ انھیں جس وقت
کسی کاہن یا کسی آدمی کی مداخلت کا سراغ مل گیا، ہر قیمتی باقی بچے
ہوئے سارے قیمتی اثاثے اپنے نیچے دبا دیے جائیں گے یا دوسرے
ٹھکانوں میں منتقل کر دیے جائیں گے۔ رہے تہ خانے تو ان کی
تعمیر کسی قانون کے تحت جرم نہیں ہے۔"

"درست ہے، کچھ بھی درست ہے لیکن تم کوئی قدم نہیں اٹھاؤ گے۔
ہو سکتا ہے کہ جنت ساتھ دے اور وسائل مجتمع ہو جائیں
تم جیسا کوئی ذات یہاں ادھر کا رخ کر بیٹھوں میں انھیں مہلت نہیں
دینا چاہتا ورنہ میرا بنا بنایا کھیل خراب ہو جائے گا۔ میں ایک بار
پھر ان کی بیسٹ پسند بن جاؤں گا۔"

"تمھیں یہ خوف بھی نہیں ہے کہ غزالہ میری تحویل میں ہے۔
میں چاہوں تو اسے دباؤ کے طور پر استعمال کر سکتی ہوں۔"

"تم نہیں کر سکو گی۔" میں نے سنجیدہ لہجے میں کہا۔ "تم گندے
خون کی مشعل پیدا ہوا وجود میں نے جس لانیڈا کی تصویر دیکھ لی ہے
اور اس کی تلاش میں سنسنا سا ضرور دوں گا۔ اس سے زیادہ غزالہ
کو استعمال کرنا چاہو گی تو میں اسے حالات اور وقت کے رحم و
کرم پر چھوڑ دوں گا۔ غزالہ کی جان میرے ملک کی مٹی سے زیادہ
قیمتی نہیں ہو سکتی۔ اب تک جو کچھ ہوتا چلا آیا ہے اس میں کبھی
کبھی ایک فریق ہارا اور شاید اب بھی ہار رہا لیکن اسعد کے
انبادہ نے تو میری آنکھیں کھول دی ہیں۔"

"تم ان بے گناہوں کے خون سے اپنے ہاتھ رنگو گے
جو ان کاموں میں شریک نہیں ہیں۔ بس روزی کمانے کے لیے
لانیڈڈ کانگ میں رہ رہے ہیں۔" وہ مجھے میرے منصوبے پر باز رکھنے پر
تلی ہوئی تھی۔

"تم جیسے منافقوں کے سامنے دس بیس جانوں کی قربانی کوئی
معنی نہیں رکھتی۔ یہ تو جنگ ہے کھلی ہوئی جنگ۔ جس میں آدمیوں
کو دیکھ بھال کر نہیں مارا جاتا۔ جو زد میں آ جاتے ہیں موت اسی کا مقدر
بن جاتی ہے۔" میں نے سگریٹ کا ٹکڑا ایش ٹرے میں مسلتے
ہوئے کہا۔ "ان سب بے گناہوں کی جانیں بچانے کے لیے میں نے
دوسری راہ سوچی تھی میں پولیس کو ادھر متوجہ کر سکتا تھا لیکن
میرے لیے سامنے آنا ناممکن ہے اور وہ کسی گمنام اطلاع پر
اتنا بڑا قدم ہرگز نہیں اٹھا سکتے کیوں کہ ناکامی کی صورت میں
فیصلہ کرنے والوں کی ملازمتیں جا سکتی ہیں۔ ان کے لیے لانیڈڈ کانگ
ایک بہت بڑا نام ہے۔ وہ زیادہ سے زیادہ یہ کرتے کہ...
براہ راست لانیڈڈ کو (جس میں) ذمے سے وزارت سے رجوع کرتے اور
انھیں لانیڈڈ کانگ میں اجاگر خفیہ راستوں سے حال صاف کر
دیا جاتا۔ ایسے غیر یقینی اقدام سے بہتر یہ ہوگا کہ میں خود مخصوص
کارروائی کر گزروں۔"

"اور اگر میں مجبور طاقت تمھیں روکنا چاہوں؟" وہ میری
آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سرد لہجے میں بولی۔

میں اپنی کرسی پر سنبھل کر بیٹھ گیا لیکن بظاہر ہنستے
ہوئے بے پروائی سے بولا۔ "موت آ جائے گی کیوں کہ میرے
بازو میرے آزمائے ہوئے ہیں۔"

"میرے باپ کی تصویر تمھیں کہاں ملی تھی؟" اس نے کچھ
دیر کے توقف کے بعد سوال کیا۔

"تمھارے خفیہ کے ایک مقفل کمرے میں۔" میں نے فوراً کہے

میری گولی اس بارود کی ذخیرے کے لیے ڈائنامائیٹ کا کام کر سکتی تھی۔

آخر کار میں ایک ایسی پوزیشن میں آ گیا جہاں سے میں ان کو دیکھ سکتا تھا۔ ان میں سے دو کی آوازیں بھی سنائی دے رہی تھیں لیکن وہ میرے وجود سے بے خبر کسی اوٹ میں میری نگاہوں سے اوجھل تھے۔

میں آخری بار اپنے حواس مجتمع کر کے تیزی کے ساتھ آگے بڑھتا چلا گیا۔ پھر جوں ہی وہ نظر آئے میں نے ٹرک کی آڑ میں پوزیشن لے کر انھیں للکار دیا۔ "فوراً ہاتھ بلند کر لو ورنہ جسم چھلنی کر دیے جائیں گے۔"

وہ دونوں میری آواز سن کر اس بُری طرح اچھلے تھے جیسے ان پہ بجلی کا ننگا تار آ گرا ہو۔ پھر انھوں نے بوکھلائے ہوئے انداز میں اپنے خالی ہاتھ اٹھا لیے تھے۔ "گولی نہ چلانا۔" ان میں سے ایک نے دیکھے بغیر ملتجیانہ لہجے میں چلایا۔ "ان پیٹیوں میں بارود ہے۔ نشانہ خطا ہوا تو ہم سب جہنم واصل ہو جائیں گے۔"

مجھے اپنے وجود میں توانائی کی ایک لہر سی دوڑتی ہوئی محسوس ہوئی جسے میں اپنی کمزوری سمجھ رہا تھا وہی بات میری بالادستی کی ضمانت بنتی نظر آ رہی تھی۔

"میں مرنے کے لیے آیا ہوں، تم اپنی خیر مناؤ۔" میں نے سرد لہجے میں کہا۔ "میں گولی چلانے سے ہرگز دریغ نہیں کروں گا۔" یہ کہتے ہوئے میں ٹرک کی اوٹ سے نکل کر ان کے سامنے آ گیا۔

اور وہی میری بدترین غلطی تھی کہ میں جوش میں ان کے تیسرے ساتھی کو فراموش کر بیٹھا تھا۔

اچانک کہیں سے یکے بعد دیگرے دو فائر ہوئے۔ پہلی گولی نے میرا ہاتھ زخمی کر کے مجھے نہتا کر دیا اور دوسری گولی شانے میں ہڈی ادھیڑ ڈالی۔ تکلیف اور مدافعت کے ملے جلے احساس کے تحت میں فوراً ہی نیچے گر گیا۔

وہ کوئی آسان صورت حال نہیں تھی۔ چند ثانیے قبل تک میں اپنے تینوں دشمنوں کے نرغے میں آیا ہوا تھا۔ علاوہ سنگین تھا۔ وہ اپنے اسلحے کی مالی رکھتے تھے لیکن میں نہتا کیا جا چکا تھا۔ داہنے ہاتھ کے ساتھ بائیں شانے کی ہڈی بھی زخمی ہو چکی تھی لیکن گرنے کے بعد فرش پر گر جانے کے باوجود میرے ذہن میں سنبھلنے کے لیے بھی تکلیف کا احساس نہ ابھر سکا تھا۔ مجھے بس اتنا ہی یاد تھا کہ میں ان کے تیسرے ساتھی کے نشانے پہ تھا اور وہ ... سے روپوش تھا۔

میں نے وہیں پڑے پڑے بائیں کہنی کا سہارا لے کر سر گھمایا اور مجھ پر نئی صورت حال فوراً ہی روز روشن کی طرح عیاں ہو گئی۔ پہلے نظر آنے والے دونوں آدمی اس مہلت سے فائدہ اٹھا کر اپنا اسلحہ نکال چکے تھے اور ان کا تیسرا ساتھی تیسری ٹرک کے خفیہ حصے میں جانے والے پختہ زینوں سے نیچے اترتا ہوا نظر آ رہا تھا۔ اس کے داہنے ہاتھ میں بڑے بور کا وزنی پستول دبا ہوا تھا جس کی نال سے دھوئیں کی پتلی سی لکیر نکل رہی تھی۔

میرے لیے وہ صورت حال بہت سنگین اور مہلک تھی۔ میں نشانہ ان تینوں کے نشانے پر تھا پھر وہ سب ایسی سمت میں تھے کہ میں مسلح بھی ہوتا تو شاید ان پہ گولی چلانے کی جرأت نہ کر پاتا کیونکہ ان کے گرد وہ پیٹیاں ...... اسلحہ اور بارود کے انبار تھے جو میرا نشانہ خطا ہونے کی صورت میں آتش فشاں بن سکتے تھے جب کہ میری طرف میدان صاف تھا۔ مختصر سی تنگ دیواروں کے درمیان سرنگ کا وہ حصہ تھا جو جنگل میں نکاسی کی راہ تک لے جاتا تھا۔ وہ مجھ پر دو گولیاں چلا چکا تھا اور چاہتا تو بے خوف و خطر پورا میگزین بھی خالی کر سکتا تھا۔ میرے سب سے سبز جیبوں والے کے فائر سے خود کو بچانا ناممکنات میں سے نظر آ رہا تھا کیونکہ وہ بلندی پہ ہونے کے باعث میرے جسم کے کسی بھی حصے کو بآسانی داغ دار کر سکتا تھا۔

میں جوش اور عجلت میں جس جال میں آ پھنسا تھا ان تینوں کی نگرانی کے بغیر دو کو للکار بیٹھنا میری سب سے بڑی حماقت تھی۔ شاید عین موقع پہ وہ ہرا کے غائب ہو جانے سے میری قوت فیصلہ پہ بُرا اثر پڑا تھا ورنہ میں ایسا خطرناک فیصلہ ہرگز نہ کرتا۔ وقت گزر جانے کے بعد مجھے شدت کے ساتھ اپنی غلطی کا احساس ہو رہا تھا۔

سبز جیبوں والا اپنا پستول تانے مجھ پہ نگاہیں جمائے سیڑھیاں اتر رہا تھا۔ اس کے دونوں ساتھیوں کی نالیں گنوں کے دہانے میری طرف اٹھے ہوئے تھے۔ میں بھی آہستہ آہستہ فرش سے اٹھتا چلا گیا۔ اٹھتے ہوئے میں نے محسوس کیا۔ چند لمحے قبل میں بارود کی جلن کے باوجود ہڈی سلامت تھی۔ شاید گولی کھال ادھیڑتی ہوئی گزری تھی اور یہی کچھ صورت داہنے ہاتھ کے ساتھ بھی پیش آئی تھی۔ اس شخص نے شاید میرے ہاتھ کے بجائے اس میں دبے ہوئے پستول کا نشانہ لیا تھا لیکن گولی نے اچٹتے ہوئے انگوٹھے کو زخمی کر دیا تھا۔

سیڑھی والا جوان دونوں سے زیادہ خوش مند اور پُراعتماد نظر آ رہا تھا۔ اپنے تلے قدموں سے چلتا ہوا میرے مقابل آ کھڑا ہوا اور وجود میں اتر جانے والی تیز نگاہوں سے میرا جائزہ لینے لگا۔

نے بھی بے پروایانہ انداز میں اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال دیں۔

"تم کون ہو؟ اور یہاں کیسے آئے ہو؟" چند ثانیوں تک کسی خونخوار حریف کی طرح نظروں ہی نظروں میں مجھے تولنے کے بعد اس نے تحکم آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"ایک آدمی ہوں اور اسی راستے سے آیا ہوں جہاں سے تمہارا ٹرک اندر داخل ہوا تھا۔ فرق صرف اتنا تھا کہ تم لوگ ٹرک پر سوار تھے اور مجھے یہ ڈھلوان سرنگ پیدل ہی طے کرنا پڑی۔" میں نے اس سے خائف ہوئے بغیر اعتماد کے ساتھ کہا۔

"کس کے لیے کام کرتے ہو؟" میرے لہجے پر اس کا چہرہ بگڑ گیا لہجہ بھی کرخت ہو گیا تھا۔

میں نے قمیص اٹھا کر اس کے سامنے اپنا پیٹ برہنہ کر دیا اور دائیں ہاتھ سے اسے سہلاتے ہوئے بولا "سب کچھ اسی کے لیے کرنا پڑتا ہے۔ یہ نہ ہوتا تو دنیا کا نقشہ ہی کچھ اور ہوتا۔"

"زبان بکنے کی ضرورت نہیں" وہ غصیلے لہجے میں غرایا "سیدھی طرح میرے سوالات کے جواب نہ دیے تو ابھی ہاتھ پیر توڑ کر رکھ دوں گا۔ یہاں گلا پھاڑ کر مر جاؤ گے لیکن تمہاری آواز اس در و بام سے باہر نہ جا سکے گی۔"

"اگر میں شی بارا کا نام لیتا تو تم اس کا مطلب ضرور پوچھتے۔ جبکہ جانتے ہو اس بارے میں بھی زیادہ روشنی نہ ڈال سکوں گا۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا "یہ حقیقت ہے کہ پیٹ نہ پالنا ہوتا تو میں کسی لاٹ صاحب کی بھی نوکری نہ کرتا۔ شاید تمہارا تعلق اس کے حریفوں سے ہے جو اس سے بہتر معاوضے ادا کرتے ہیں۔"

"کون شی بارا؟" اس نے غیر ارادی طور پر سوال کیا اور میں ہنس پڑا۔

"انوکھی بات!" میں نے ہنستے ہوئے کہا "میں یہ جانتا ہوں کہ میں شی بارا کے لیے کام کر رہا ہوں۔ وہ کون ہے؟ اس کا ٹھکانا کہاں ہے؟ یہ سب نہیں جانتا۔ جو بات معلوم ہے بس اتنی کہ مجھ تک پیغام پہنچتے ہیں اور میں اپنی رپورٹ کسی پوسٹ آفس کے ڈیڈ لیٹر بکس میں ڈال دیتا ہوں جو اس تک پہنچ جاتی ہے۔"

وہ بے اعتباری کے ساتھ مجھے گھور رہا تھا۔ میرے خاموش ہونے پر بولا تو اس کی آواز میں بے یقینی عیاں تھی "تم جھوٹ بول رہے ہو۔ شی بارا میرے لیے نیا نام ہے اور یہ بھی کچھ کم [illegible] نے والی بات ہے کہ ہدایات تم تک نامعلوم ذرائع سے پہنچائی جاتی ہوں گی۔ مگر تم نے شرافت سے زبان نہ کھولی تو میں تمہارا جوڑ جوڑ ہلا کر رکھ دوں گا۔"

"اگر تم سب کیا ہوا کوئی رقم [illegible] راستے میں

تمہاری جیب میں یا کسی وقت گردن میں ڈال دیا جائے تو تم کیا کرو گے؟ حد یہ ہے کہ میرا معاوضہ بھی اسی طرح مجھ تک پہنچایا جاتا ہے۔ میری باتوں پر اعتبار کرنا یا نہ کرنا تمہاری اپنی صوابدید پر منحصر ہے۔ پھر تو ایسے نسخے تمہارے گھر پر محفوظ ہوں گے؟"

"ہدایات پڑھ کر میں کاغذ جلا کر تلف کر دیتا ہوں۔ مگر بہت اچھا ہے اگر تم نے یہیں ہو تو رازداری کی اہمیت اور اس کے تقاضوں سے اچھی طرح واقف ہو گے۔"

"ان دونوں کو تم ہی نے قتل کیا ہے؟" اس نے فرش پر پڑی ہوئی لاشوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے سوال کیا۔

"دو نہیں یہاں چار لاشیں ہوں گی" میں نے سکون کے ساتھ کہا "میری ڈیوٹی پانچ بجے سے شروع ہوئی ہے مجھے چار بجے کر جانے والوں نے بتایا تھا کہ وہ باہر والے دونوں محافظوں کو مار کر اندر گھسنے میں کامیاب ہو گئے تھے پھر اندر بھی دو آدمی ملے تھے ان کا بھی حشر مختلف نہیں ہوا تھا۔"

"اور اس وقت تم اکیلے تھے؟" اس نے چونک کر سوال کیا۔

"سرنگ کے دہانے سے باہر میرے چار مسلح ساتھی میری واپسی کے منتظر ہوں گے۔" میں نے فوری فیصلے کے تحت پُراعتماد لہجے میں کہا "مجھے نقصان پہنچا کر تم یہاں سے صحیح سلامت باہر نہ جا سکو گے۔ ٹرک ہم یا ہوں نے دیکھا تھا اور میں نے انھیں باہر چھوڑ کر خود اندر آنے کا فیصلہ کر لیا۔"

"جب [illegible] سکون نظر آ رہا ہے۔" سیڑھی سے آنے والے کے ساتھیوں میں سے ایک گہرا سانس لے کر بولا "اس کی پوری کہانی جھوٹ کا پلندہ معلوم ہوتی ہے۔" دوسرے نے تحقیر آمیز لہجے میں کہا "میں شرط لگا سکتا ہوں کہ یہ اکیلا تھا اب یہ جان بچانے کی فکر میں ساتھیوں کی کہانی لے بیٹھا ہے تاکہ ہمیں خائف کر سکے۔"

"دو لاشیں یہ پڑی ہیں" سیڑھی سے آنے والے تنومند شخص نے کہا "تیسری لاش میں اوپر دیکھ کر آ رہا ہوں۔ چار مسلح [illegible]

کیم لاشیں اس اکیلے کے بس کی نہیں معلوم ہوتیں۔ اس کے ساتھی ضرور ہوں گے۔ پہلو دار بات یہ ہے کہ وہ اس وقت باہر موجود ہوں اور یہ اکیلا ہی ہمارے جنگل میں آ پھنسا ہو۔"

وہ میرے بارے میں آپس ہی میں الجھ بیٹھے تھے تب [illegible] نے انھیں مزید الجھانے کی نیت سے کہا "ان چاروں کو [illegible] کے پیچھے تلاش کرو گے تو چوتھی لاش بھی مل جائے گی۔ [illegible] کہہ رہا ہوں اس میں ذرہ برابر بھی جھوٹ نہیں ہے۔ جان بچانے

کی فکر کیا کرے جو موت سے ڈرتا ہو۔ میرا پستول اگر ہاتھ سے
نہ نکلا ہوتا تو یہ سب کھنڈرات میں تبدیل ہو چکا ہوتا۔ مجھے بتایا
جا چکا تھا کہ اس کاروائی میں تم لوگوں کے ساتھ میرے بھی چیتھڑے
اڑ جائیں گے۔ باہر والوں کو اپنی جانیں عزیز ہیں۔ اس لیے وہ یہ
ذمے داری نہ لے سکے مگر میں جانتا ہوں کہ میرے مرنے کے
بعد ٹی بارا میری بیوی کو کم از کم ایک لاکھ روپیہ ضرور دے گا جو میں
ساری عمر کما کر بھی نہیں جوڑ سکتا تھا۔"

"یہ ٹی بارا کہاں سے ٹپک پڑا؟ یہ نام پہلی بار سننے میں
آیا ہے!" ان میں سے ایک نے الجھن آمیز لہجے میں اپنے ساتھیوں
سے کہا۔

"ہوگا کوئی۔" تنومند نے اس بحث سے گریز کرتے ہوئے
کہا۔ "اس وقت تو صورتِ حال یہ ہے کہ اس کا ایک سرکا پجاری
قید میں ہے اور یہاں پر موجود مواصلات کے نظام کو ناقابلِ تلافی
نقصان پہنچایا گیا ہے۔ ہم باہر سے کوئی مشورہ نہیں لے سکتے۔
ہمیں جو کچھ کرنا ہے پوری طرح سوچ سمجھ کر اپنی ذمے داری پر
کرنا ہے۔"

"کیوں نہ پہلے چوتھی لاش تلاش کی جائے۔" دوسرے نے
رائے زنی کرتے ہوئے کہا۔ "باہر دو محافظوں اور اندر ڈیوٹی کے
علاوہ کسی چوتھے کا وجود ہمارے علم میں نہیں ہے۔ ہو سکتا ہے کہ
وہ اس کا ساتھی رہا ہو جو مقابلے میں مارا گیا ہو اور وہ لوگ مُردہ
ڈھونے کے بجائے اسے بھی یہیں چھپا گئے ہوں؟"

"بہت دور کی کوڑی لائے ہو۔" تنومند زہریلے لہجے میں
بولا۔ "فرض کرو کہ وہ لاش مل بھی گئی تو اس سے کیا فرق پڑے گا؟"

رائے زنی کرنے والا اس کے تبصرے پر بوکھلا گیا لیکن
فوراً ہی سنبھالا لے کر بولا۔ "ہو سکتا ہے کہ وہ کوئی جانا پہچانا چہرہ
ہو۔ ہمیں کم از کم یہ تو معلوم ہو سکے گا کہ ہمارا مقابلہ کن لوگوں سے
ہے۔ یہ ٹی بارا والی کہانی تو مجھے بالکل بودی معلوم ہو رہی ہے۔"

"یہ سب بعد کی باتیں ہیں۔ پہلے اس بدمعاش کے ہاتھ پیر
باندھ ڈالو کہ یہ کوئی حرکت نہ کر سکے۔" تنومند نے فیصلہ کن لہجے
میں کہا۔ "پھر تم دونوں میں سے ایک آدمی ٹرک لے کر باہر
نکلے گا۔ باقی دو پیچھے اندھیرے میں آگے بڑھیں گے۔ اگر اس کے
ساتھی باہر موجود ہوئے تو ٹرک پر حملہ آور ہوں گے اور ہم پیچھے سے
انھیں ان کی گنوں کی زد میں رکھ لیں گے۔"

"ٹرک چلانے والا مارا بھی جا سکتا ہے۔" لفظ پھر کے
ختم ہونے کے بعد دوسرا شخص بولا۔ "کیوں نہ ہم ٹرک ابھی سے ڈرائیو
کریں اور ان میں سے ایک آدمی اس کے ہمراہ کے پائیدان پر جیب
سے پستول کی زد میں لیے رہے گا۔ اپنے ساتھیوں کے حملے
میں بچ گیا تو بھی فرار نہ ہو سکے گا۔ کوئی غلط حرکت کرنے یا
اشارہ دینے کی کوشش کی تو وہیں گولی مار دیں گے۔"

"یہ بھی ٹھیک ہے۔" تنومند نے اس کے منصوبے کی
اہمیت کو نظر انداز کرتے ہوئے کہا۔ "لیکن یہ بعد کی باتیں ہیں۔ پہلے
اسے بے دست و پا کر کے ٹرک خالی کرنے کا بندوبست کرو
ورنہ رات یوں ہی کالی ہو جائے گی۔"

ایک شخص اپنی ٹامی گن کندھے سے لٹکا کر مضبوط ڈوری
کی تلاش میں چلا گیا۔ تنومند مجھ پر پستول تانے رہا اور تیسرا اپنی
ٹامی گن فرش پر ڈال کر میری تلاشی لینے کی نیت سے میری طرف
بڑھنے لگا۔

میں اس وقت دل ہی دل میں وہ پاکو کو سراہ رہا تھا جس نے
مجھے عین آخری لمحات میں دغا دی تھی کیونکہ وہ ابتدا ہی سے
تہ خانے کی تباہی پر آمادہ نہیں تھی۔ اس کی دانست میں لائیڈ نکا کی
کی تباہی تنظیم کے لیے ناقابلِ تلافی نقصان کا باعث ہو سکتی تھی۔
شاید میرے دلائل کی بنا پر اس نے بادلِ ناخواستہ میری اس رائے
کو قبول کیا تھا کہ لائیڈ نکا چیچ اور اس کی زیر زمین تعمیرات کو چار
لاشوں سمیت تباہ کیے بغیر ہم اپنے عزائم کو پوشیدہ نہ رکھ سکیں
گے لہٰذا بالخصوص میری ذات تو بالکل ہی بے نقاب ہو کر رہ
جاتی مگر اپنے باپ اور تنظیم کے مفادات شاید اسے سب سے
زیادہ عزیز تھے۔ اپنی آمادگی ظاہر کر کے اس نے بڑی چالاکی کے
ساتھ مجھے کسی خطرناک منصوبہ بندی سے روک دیا اور پھر عین آخری
لمحات میں اس امید پر مجھے یکہ و تنہا اس معرکے میں جھونک دیا کہ
میں اپنے حریفوں پر کسی بھی صورت میں حاوی نہ ہو سکوں گا۔

"یہ... یہ ٹائم بم!" تلاشی لینے والے کی تحیر اور خوف سے
ملی جلی آواز نے مجھے چونکا دیا۔ وہ میری جیب سے نکالا ہوا
ٹائم بم کا پیکٹ کھولے بے یقینی کے عالم میں اس کا جائزہ لے
رہا تھا۔

پستول بردار تنومند شخص بھی اضطراری طور پر اس کے قریب
پہنچ گیا اور محتاط انداز میں ٹائم بم کا جائزہ لیتے ہوئے بولا۔ "عجیب
ساخت کا ہے لیکن ابھی اس کا ٹائمر آف ہے۔ اسے آن کیے
بغیر یہ بالکل بے ضرر ہے۔"

"ٹک ٹک کے انتظار میں مت رہنا۔" میں نے لقمہ دیا۔
"اس میں میکینیکل ٹائمر نہیں ہے جو گھڑی کی ٹک ٹک سنائی دے۔ یہ
جرمن ساخت کا الیکٹرونک بم ہے۔ آواز نکالے بغیر لمحات گنتا
رہے گا اور گنتی پوری ہوتے ہی تباہی مچا دے گا!"

"اسے ٹرک سے باہر ڈال آؤ۔" تنومند شخص نے مجھے پھاڑ
کھانے والی نظروں سے دیکھتے ہوئے اپنے ساتھی سے کہا۔
اس نے ٹائم بم کا پیکٹ تو لے لیا مگر جھجکتے ہوئے بولا۔

تم باہر موجود خطرات سے پوری طرح آگاہ ہو۔ اگر فرار کا کوئی راستہ پیدا ہوتے ہی اس کے ساتھی حملہ آور ہو گئے تو میں جان پر کھیل کر بھی ان کی یلغار کو نہ روک سکوں گا۔"

"تم جاؤ!" تنومند شخص سرد اور تحکمانہ لہجے میں بولا۔ "جو ہو گا، دیکھا جائے گا۔" لمحہ بھر کے لیے خاموش ہو کر اس نے مجھے قہر آلود نظروں سے دیکھا پھر بولا۔ "یہ شرارت اور بدمعاشی پر تلا ہوا ہے۔ بم واقعی الیکٹرونک ہے لیکن مجھے یہ معلوم نہیں کہ اس کا کاؤنٹ ڈاؤن کیسے آن آف کیا جاتا ہے۔ اس بم کا یہاں پھٹنا خطرناک ہو گا۔"

جو کچھ ہو رہا تھا، میری حکمت عملی کے عین مطابق تھا۔ تین کے مقابلے میں دو سے زور آزمائی نسبتاً آسان ہو سکتی تھی۔ اس موڑ پر پہنچ کر میں نتائج کی پروا کیے بغیر کچھ کر گزرنے پر تل گیا تھا۔

بم بردار اپنے تنومند ساتھی کے حکم کی تعمیل میں جھجک رہا تھا مگر ان کا تیسرا ساتھی نائلون کی مضبوط ڈوری کا لچھا لیے آ موجود ہوا۔ ان تینوں میں شکل و صورت کے اعتبار سے وہی زیادہ خطرناک اور عملی آدمی نظر آ رہا تھا۔

پھر اسی لمحے پے در پے کئی ناقابل یقین واقعات رونما ہوئے اور میری آنکھیں حیرت سے پیشانی پر جا چڑھیں۔

تہ خانے کی تنگ اور محدود فضا میں کھٹاک کی ہلکی سی آواز کی گونج بھی خاصی نمایاں تھی اور تنومند کا پستول معجزانہ انداز میں اس کی گرفت سے اڑ کر دور جا گرا۔ ڈوری لانے والے کو یہ سمجھنے میں دیر نہیں لگی کہ کس طرف سے سائلنسر لگے ہوئے پستول سے فائر کیا گیا تھا۔ اس نے پھرتی کے ساتھ اپنے شانے سے مشین گن اتارنا چاہی تھی۔ اس کا ساتھی فرش پر پڑی ہوئی اپنی مشین گن کی طرف لپکا تھا لیکن سونیا کی للکارتی ہوئی سفاکانہ آواز نے ان تینوں کو اپنی اپنی جگہ منجمد کر دیا۔

"جو جہاں ہے وہیں رکا رہے ورنہ میں بھیجا اڑا دوں گی۔ اس وقت تم سب میرے نشانے پر ہو۔" اس کی آواز سنتے ہی میرا دوران خون یک بیک تیز ہو گیا۔ اس کے بارے میں میرے سارے شبہات آخرکار بے بنیاد ثابت ہوئے تھے۔

وہ کسی تہ خانے کے عقبی حصے سے آئی تھی جہاں پر لکڑی کی درازی پیٹیاں لدی ہوئی تھیں۔ شاید وہ چپکے سے آہستہ آہستہ اور اپنے سیاہ لباس کا فائدہ اٹھا کر تہ خانے کے عقبی حصے میں لدی ہوئی پیٹیوں پر چڑھ گئی تھی اور اسی پر سوار تہ خانے میں داخل ہوئی تھی جب کہ اندھیرے میں اسے بھیجو کے آس پاس موجود نہ پا کر اس کی طرف سے میرے ذہن میں شبہات سر ابھارنے لگے تھے لیکن اس نے ان نازک لمحات میں نمودار ہو کر میرے سارے خدشات کو بے بنیاد ثابت کر دیا تھا۔

"اپنے ہتھیار زمین پر ڈال کر ہاتھ سروں پر باندھ لو۔" چند ثانیوں بعد اس کی آواز دوبارہ گونجی۔ اس وقت اس کی نسوانیت کا سارا لوچ اور رچاؤ کافور ہو چکا تھا اور وہ کسی پیشہ ور سنگدل کی آواز معلوم ہو رہی تھی جس کی زندگی لطیف جذبوں سے دور محض قتال و جدال میں گزری ہو۔

سونیا کی بے آواز گولی ایک کے ہاتھ سے پستول گرا کر اسے غیر مسلح کر چکی تھی۔ دوسرا فرش پر پڑی ہوئی اپنی مشین گن تک پہنچ بھی نہ پایا تھا کہ سونیا کی آواز نے اس کے بڑھتے ہوئے قدموں میں زنجیر ڈال دی۔ تیسرا جو جھجک کر اپنے شانے سے گن اتار رہا تھا، اس آواز پر ایسا بوکھلایا جیسے شروع ہی سے اس کا ارادہ گن کے بوجھ کو فرش پر منتقل کرنے کا رہا ہو۔ پھر انہوں نے فوراً ہی اپنے ہاتھ سروں پر رکھ لیے۔ وہ تینوں خائفانہ نظروں سے مجھے گھورے جا رہے تھے۔

"شاباش! اب تم تینوں دیوار کی طرف منہ کر کے ایک ساتھ کھڑے ہو جاؤ۔ فریدی! تم ان کی گن اٹھا لو۔"

"فریدی!" تنومند شخص کے منہ سے تحیر زدہ آواز برآمد ہوئی۔ "تو تم ہی وہ خبیث اور نابکار باغی ہو جو آج بھی تنظیم کے بڑوں کو زندہ یا مردہ مطلوب ہے۔"

"وہ پرانی بات ہے موٹے گدھے!" میں نے مشین گن کی نال سے اس کے پیٹ میں ٹھوکا دیتے ہوئے کہا۔ "چند دنوں میں تمہارے بڑوں کا منظور نظر ہو چکا ہوں۔ تم نے دیکھ لیا کہ میرا اعتماد بلاسبب نہیں تھا۔"

ان تینوں نے جیسے ہی دیوار کی طرف منہ کیے، وہ جست مار کر ٹرک پر لدے ہوئے ملبے سے نیچے آ گئی۔ اس وقت وہ سر سے پیر تک سیاہ لباس میں ملبوس تھی اور اسے ظاہری طور پر پہچاننا ناممکن ہو کر رہ گیا تھا۔

نقاب کے جالی دار سوراخوں کے پیچھے چھپی ہوئی آنکھوں کے باعث میرے لیے یہ اندازہ کرنا دشوار تھا کہ وہ کس طرف متوجہ تھی لہٰذا میں نے اس کے قریب ہو کر اجازت طلب انداز میں اپنے سر کو جنبش دی اور سونیا نے اثبات میں سر ہلا دیا۔ وہ تینوں خاموشی سے ایک دیوار کی طرف منہ کیے اپنے انجام کے منتظر تھے اور میرا خون کھول رہا تھا۔ وہ تینوں تنظیم کے ایک ایسے گھناؤنے مقصد کی تکمیل میں اہم کردار ادا کر رہے تھے جس کے لیے جمع کیا ہوا اسلحہ نہ جانے کہاں کہاں کیسے کیسے جرائم پیشہ لوگوں کے خلاف استعمال ہوتا چلا آیا تھا اور اس وقت وہ میرے ہاتھوں پکڑے گئے تھے۔ ان کے بارے میں میں ذمہ داری قبول نہیں کر سکتا تھا اور نہ ہی قانون انہیں قرار واقعی سزا دے سکتا تھا۔

متاسفانہ لہجے میں بولی۔ "پہلے میں تم کو بتا چکی ہوں کہ وہ خیریت سے
خوش ہے۔ ہوٹل میں میرے پاس اس کی آواز میں ریکارڈ کیا ہوا
ایک پیغام موجود ہے لیکن اس بارے میں، میں اب تمہیں مزید
اندھیرے میں نہیں رکھوں گی۔"

اس کے لہجے میں کوئی ایسی بات تھی کہ میں چونک پڑا۔ "کیا
کہنا چاہ رہی ہو تم؟"

"اس معاملے میں میرے اندازے کی فاش غلطی ہوئی ہے۔"
وہ نادم نظر آ رہی تھی اور اس کا لہجہ شکست خوردہ تھا۔ "میں سوچ بھی
نہیں سکتی تھی کہ تم ایسے حالات پیدا کرنے میں کامیاب ہو جاؤ گے
کہ تصویر ہمارے قبضے میں آ جائے گی۔ میرا خیال تھا کہ تم تصویر دیکھ
لو گے پھر مجھے تم کو ساتھ لے کر اپنے باپ کی تلاش میں یورپ کے
سفر پر نکلنا ہوگا۔ اب بدقسمتی سے عزرا پاکستانی تھی اور تم پاکستانیوں
نے یورپ میں اپنی ساکھ اس حد تک تباہ کی ہوئی ہے
کہ کوئی ملک تمہارے شہریوں کو ویزا اور کڑی چھان بین کے بغیر
قبول نہیں کرتا۔ بس ایک برطانیہ ہی ایسا ملک ہے جہاں ائیرپورٹ
پر کھڑے کھڑے ویزا مل جاتا ہے لہٰذا میں نے ٹکٹ کا بندوبست
کر کے عزرا کو برطانیہ روانہ کر دیا۔ اس مہم میں وہ لندن سے
ہمارے ساتھ شریک ہو سکتی تھی لیکن تم نے اپنی کارکردگی سے
میرے سارے اندازے برباد کر دیے۔ میں یقین دلاتی ہوں کہ
وہ لندن کے مضافات میں میرے بااعتماد ساتھیوں کے درمیان
بالکل خیریت سے ہوگی۔"

اس کی بات سن کر مجھے وحشت ہونے لگی۔ "یہ تم نے اچھا
نہیں کیا ویرا۔ وہ ایک مشرقی لڑکی ہے۔ کبھی ملک سے باہر نہیں
نکلی۔ وہاں کے آزاد معاشرے میں وہ گھٹ کر رہ گئی ہوگی۔ وہ
کبھی مغربی اقدار سے سمجھوتا نہ کر سکے گی۔"

"شاید تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" وہ دھیمے لہجے میں بولی۔ "لیکن
میں تم سے اتفاق نہیں کرتی۔ وہ تعلیم یافتہ ہے، اچھے برے میں
تمیز کر سکتی ہے۔ تمہیں اس کو موم کی گڑیا نہیں سمجھنا چاہیے جو ذرا سی
گرمی سے پگھل جائے گی۔"

"کیسٹ پہ پیغام اس نے کہاں ریکارڈ کرایا تھا؟" میں نے
اسے گھورتے ہوئے ترش لہجے میں سوال کیا۔

"روانگی سے پہلے کراچی میں۔" اس نے کہا۔ "اسے یہ معلوم
نہیں تھا کہ وہ کہاں جا رہی ہے لیکن یہ ضرور بتا دیا گیا تھا کہ اسے
ایک طویل فضائی سفر درپیش ہے۔ کاغذات میں نے ذاتی توجہ اور
احتیاط سے تیار کرائے تھے۔"

"اور وہ اس سفر پہ کیسی گئی ہے؟" میں نے اپنے حلق میں
ترشی سی گھلتی ہوئی محسوس کی تھی۔

"اس کی سلامتی کے لیے رازداری بہت ضروری تھی [illegible]
برقرار رکھنے کے لیے اسے تنہا بھیجنا ضروری تھا لیکن [illegible]
ہیتھرو ائیرپورٹ پہ اس کی دیکھ بھال کرنے والے موجود [illegible]
مجھے اس کی خیریت کی اطلاع مل چکی ہے۔"

"اور اب اس کی واپسی کب تک متوقع ہے؟" میں نے [illegible]
بھنچتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"جب تم چاہو۔" اس نے پُرخلوص لہجے میں کہا۔ "لیکن میرا
مشورہ یہی ہے کہ کچھ دن اسے باہر رہنے دو۔ وہاں وہ پوری
محفوظ رہے گی۔ یہاں لائیڈز کاٹیج کی تباہی کے بعد اس واقعے میں
تمہاری شمولیت کی نشاندہی ہو چکی ہوگی۔ انتقامی کارروائی کے طور پر
تنظیم کے دشمنوں کا چن چن کر صفایا کرنا شروع کر دیا جائے گا۔ تم
چاہو تو تم بھی ملک سے باہر جا سکتے ہو۔ میں حتی الامکان تمہاری
میزبانی کی کوشش کروں گی۔" اس نے جھجکتے ہوئے [illegible]
کہہ ہی ڈالا۔

"جب تم مجھے کلیئرنس دے چکی ہو تو مجھے یہاں کیا خطرہ ہو سکتا
ہے؟" میرا لہجہ بدستور تلخ تھا۔

"میں مقامی تنظیم کے [illegible] سے اپنا [illegible]
کرتے ہوئے تمہیں لائیڈز کاٹیج میں پہنچا دیا۔ اس عمارت کی تباہی
کے بعد ماضی قریب میں رونما ہونے والے غیر معمولی واقعات
کا جائزہ لیا جائے گا اور اس میں تمہاری واپسی کا معاملہ بھی آئے
گا۔ اگر کاٹیج کی تباہی کے بعد یک بیک ایسا ہو گیا [illegible]
تمہارا لائیڈز کاٹیج سے تمہاری وابستگی کے بارے میں جانتا ہو تو یقین کرو کہ
تلاش میں چپے چپے پر آدمی پھیلا دیے جائیں گے اور میں [illegible]
کے فیصلے کے خلاف اس مہم کو نہ روک سکوں گی۔"

"یہاں تنظیم کے کتنے بڑے موجود ہیں؟" میں نے [illegible]
لہجے کی تلخی برقرار رکھتے ہوئے اپنا تجسس دور کرنے کے [illegible]
پوچھ ہی لیا۔

"یہ سب باتیں ہوٹل لوٹنے کے بعد بھی ہو سکتی ہیں [illegible]
وقت کیوں برباد کر رہے ہو۔" وہ میرے شانے تھام کر
نکاسی کے راستے کی طرف دھکیلتے ہوئے بولی۔ میرے [illegible]
یہ سمجھنا دشوار نہیں تھا کہ اس طرح وہ میرا سوال ٹالنے کے [illegible]
ہی ماحول کو خوش گوار بنانا چاہتی تھی مگر میں اسے [illegible]
کا ارادہ کر چکا تھا۔

"تو پھر چلو واپس چلتے ہیں۔" میں نے یک بیک [illegible]
ہوئے کہا اور وہ میرے پیچھے ہو لی۔ پہلے تو وہ میرا ارادہ [illegible]
ہی نہ سکی لیکن جب میں [illegible] آنے والی [illegible]
قریب جا پہنچا تو وہ چونک پڑی۔

"کہاں؟ واپس کہاں جا رہے ہو؟ تصویر کا کیا ہوگا؟"

میں نے جھنجھلاتے ہوئے لہجے میں کہا۔
"اس اقدام کے واحد گواہ تم ہو گے۔" وہ مجھے گھورتے ہوئے بولی: "مجھے اس واقعے کی بازگشت کہیں بھی سنائی دی تو تم میرے ہاتھوں سے نہ بچ سکو گے۔ تم سے یہ تو پتا چل چکا ہے کہ میرے باپ کی تصویر یہاں ایک مقفل کمرے میں موجود ہے۔ اس لیے تم بم سیٹ کرنے سے پہلے میں ایک بار خود یہاں تصویر تلاش کروں گی لیکن تمھیں یہ بتا دوں کہ تم میرے ساتھ بہت آگے بڑھنے کے بعد الگ ہونے کی کوشش کر رہے ہو۔"

میں جانتا تھا کہ منیر نیں کے اس حصے میں ویرا کے لیے مقفل کمرے تک پہنچنا زیادہ دشوار ثابت نہ ہوگا لہٰذا میں فوراً ہی فیصلے لہجے میں پھٹ پڑا اور جو منہ میں آیا کہتا چلا گیا لیکن میرا انداز درحقیقت وہ نہیں تھا جو میں ظاہر کر رہا تھا۔

وہ دراصل شروع ہی سے اپنی بڑائی کے شدید احساس میں مبتلا تھی اور موقع بے موقع مجھے اپنی بالادستی کا احساس دلاتی رہتی تھی جب کہ میں اس کی برابری یا تحقیر کرنے کا کوئی موقع ہاتھ سے نہیں جانے دیتا تھا اور اس بار تو وہ پوری طرح میرے دام میں آ گئی تھی۔ مجھے اس کی باتوں کا پورا یقین تھا۔ یہ معلوم تھا کہ اگر اس نے غزالہ کو یرغمال بنایا ہوگا تو وہاں اس کے تحفظ کا پورا بندوبست بھی کیا ہوگا لیکن میں اس کے لمحہ بہ لمحہ بدلتے ہوئے تیوروں پر نگاہ رکھتے ہوئے سخت سست کہتا رہا اور وہ کسی جارحانہ ردعمل کا اظہار کیے بغیر میری پوری تقریر سنتی رہی۔

"اس کا مطلب یہ ہوا کہ اب تم میرے ساتھ تعاون کرو گے؟" میرے خاموش ہو جانے پر اس نے تمسخر سے ہونٹ بھینچتے ہوئے پرسکون لہجے میں کہا: "تمھاری شکایتیں کچھ ایسی بے جا بھی نہیں ہیں۔ آدمی کو اسی سے شکایت ہوتی ہے جس سے امیدیں وابستہ ہوتی ہیں۔ مجھے افسوس ہے کہ میں تمھاری توقعات کے معیار پر پوری نہ اتر سکی۔"

ویرا کے اس مدافعانہ جواب پر میری کھوپڑی سلگ اٹھی۔ "سمجھ کیا رکھا ہے تم نے اپنے آپ کو؟ تم نہ میری عزیزہ ہو نہ محبوبہ پھر میں تم سے توقعات کیوں رکھوں گا؟ مجھے تو ہر لمحے یہ دھڑکا لگا رہتا ہے کہ اپنے مفاد کے لیے تم کسی بھی وقت بڑی بے رحمی کے ساتھ میری گردن کٹوا دوگی۔ یہ تمھارا احسان ہے کہ تم نے اب تک ایسی کوئی کارروائی نہیں کی۔" میرا لہجہ بہت زیادہ زہریلا ہو گیا تھا۔ "تم آج تک نہ کسی کی ہو سکی ہو نہ ہو گی۔ تمھارے نزدیک عزت، آبرو اور انا کا کوئی مقام نہیں ہے۔ تم ہر قیمت پر بس اپنا کام نکالنا جانتی ہو اور شاید اس بار بھی اپنے مقصد میں کامیاب ہو جاؤ۔ میں تصویر تمھارے حوالے کر دوں گا مگر یہ یاد رکھنا کہ مجھے تم پر ذرا بھی اعتماد نہیں رہا ہے۔ تم وار کرتی جاؤ، میں بچاؤ کرتا رہوں گا۔"

اس کا چہرہ غصے سے سرخ ہو گیا: "اس تحقیر سے بہتر ہے کہ تم اسی وقت اپنا راستہ الگ کر لو۔ تصویر سے نمٹ کر میں اپنے معاملات خود سلجھا سکتی ہوں۔"

"اس لیے کہ میں نے تمھیں یہاں لا کھڑا کیا ہے۔ کامیابی کی کلید تمھاری گود میں لا ڈالی ہے اور غزالہ یرغمال کے طور پر تمھارے رحم و کرم پر ہے۔ غزالہ رفیدہ ہوتی تو شاید میں تم سے وہ بھی کچھ اور بات کر لیتا لیکن اب میں مجبور ہوں۔ جاؤ، تم بھی اپنا فیصلہ ہی سمجھ سکتی ہو جو چاہو گی وہی کر گزرنے سے پہلے پاؤں گا۔" آخری فقروں پر میرا لہجہ بے حد زہریلا ہو گیا۔

ویرا نے چند گہرے گہرے سانس لیے پھر تھکی ہوئی آواز میں بولی: "ایک امتحان یہ بھی سہی۔ اب غزالہ سے تمھاری ملاقات تمھاری پسند کے حالات میں ہوگی لیکن اس کی فراہمی تصویر کے حصول کے بعد لائیڈ کاٹیج کی تباہی ہے۔ یہ دونوں کام کر گزرے تو تمھیں مجھ سے مایوسی نہیں ہوگی۔"

میں واپس پلٹ گیا اور وہ خاموشی سے میرے ساتھ ہولی۔ مقفل کمرے کو کھول کر ہم دونوں اندر داخل ہوئے تو بند کمرے کی بدبو سی ہوئی جو تقریباً لاش میں کم و بیش اٹھارہ گھنٹے گزر جانے کے باوجود تعفن پیدا نہیں ہوا تھا۔ ویرا نے اس کمرے میں بکھرے ہتھیاروں کو حیرت سے دیکھا تھا۔ وہ شاید دیر تک پورے انہماک سے اس نمائش کا جائزہ لینے میں مصروف رہتی مگر میں نے دیوار گیر الماری میں نصب فریم پر زور آزمائی کرتے ہوئے اس کی توجہ اپنی طرف مبذول کرا لی۔

اس وقت ویرا کے چہرے سے بے پناہ جوش اور تجسس کا اظہار ہو رہا تھا مگر جوں ہی وہ فریم ہاتھ میں آیا، فریم کے رنگین فلمی تصویر پر نگاہ پڑتے ہی ویرا کی آنکھیں پھٹی کی پھٹی رہ گئیں۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے اسے سکتہ ہو گیا ہو۔

ویرا لائیڈ سے میری پہلی ملاقات بے خبری کے عالم میں مشرق بعید کے سفر میں دوران پرواز ہوئی تھی۔ اس وقت تک میں اس کے ماضی سے لاعلم تھا لہٰذا اپنے تمام تر تجربے کے باوجود زندگی کی کیف آور لذتوں کی طلب گار ایک فراخ دل دوشیزہ سمجھتے ہوئے اپنی کامرانی پر کئی دنوں تک ناز کرتا رہا تھا۔ ایک ہوٹل کے اقامتی کمرے میں اس کے ناز اٹھا رہا تھا۔ اس دوران میں کسی بھی مرحلے پر وہ بالادست نظر نہیں آئی تھی۔ اس کے ہر عمل اور ردعمل میں ایک ایسی معصومانہ سادگی تھی

لہجے میں کہا۔ "جو کچھ ہوا ہے اور جو ہونے والا ہے وہ تم بھی اچھی طرح جانتی ہو اور میں بھی جانتا ہوں۔"

"تو کیا تم ڈان مرسیالو کے ٹھکانے سے واقف ہو؟" وہ بولا۔ اس کا لہجہ تجسس آمیز تھا۔

"ٹھکانے سے واقف ہوتا تو تمہارے تخریب اٹھانے کے بجائے وہیں اس کے ٹھکانے پر موجود ہوتا۔" میں نے تیکھے لہجے میں کہا۔ "لیکن اس پوری تقریر کا مدعا صرف اتنا ہے کہ تمہیں تمہاری صحیح حیثیت کا احساس دلا سکوں۔ اپنے باپ کے نزدیک تم محض ایک حسین اور خوبرو لڑکی ہو جسے چارہ بنا کر بڑے سے بڑا شکار پھنسایا جا سکتا ہے۔ تمہیں اپنے باپ کی اصلیت اور حقیقت کا علم نہیں لیکن وہ مجھے تمہارے بارے میں باخبر رہا ہے اور تم سے کوئی بڑا کام لینے کے لیے کوشاں ہے۔ تم قانون کے سامنے بتھیار ڈال دو گی تو بے آسرا ہو جاؤ گی۔ ہمارا ساتھ دو گی تو اپنے سامنے بہت سے راستے کھلے ہوئے پاؤ گی جن کے انتخاب میں تمہیں مکمل آزادی ہوگی۔"

"تمہارا ساتھ؟" میری گفتگو پر وہ الجھ کر رہ گئی۔ "فی الحال تو تمہارا ہی ساتھ دے رہی ہوں اور یہ قانون کا ذکر درمیان میں کہاں سے آ گیا؟ میں جو کچھ کروں گی، اپنے بل پر کروں گی۔ قانون کا سہارا لینا چاہا تو شاید خود سولی پر ٹنگ دی جاؤں۔"

"ابھی لانبڈیا ڈان مرسیالو سے بغاوت کے بعد تمہارے سامنے دو ہی راستے رہ جاتے ہیں۔ مجھ سے صلح کر لو یا قانون کے محافظوں کی پناہ حاصل کرنے کی کوشش کرو...."

"تم سے میرا کوئی جھگڑا نہیں ہے۔" وہ میری بات کاٹتے ہوئے بولی۔ اس وقت تک وہ اپنے جذباتی اُبال پر قابو پا چکی تھی اور مدتوں سے اپنے جس باپ کی دید کی آرزو میں تڑپ رہی تھی، اس وقت اسی کی رنگین تصویر کے چیتھڑوں کو اپنے قدموں تلے پامال کر رہی تھی۔ "اور میں اپنے باپ سے بغاوت کر رہی ہوں۔ اگر اس نے اپنی عمر برباد کر کے ایک باشکوہ تنظیم قائم کی ہے تو میرا یہ حق ہے کہ اُسے معزول کر کے اب اقتدار میں خود سنبھالوں۔ ڈان مرسیالو کے مدبب شیطان نے میرے ساتھ جو کچھ کیا وہ لاعلمی کی وجہ سے کیا ہو گا ورنہ اپنے لہو کی آبرو تو کتھروں کو بھی عزیز ہوتی ہے۔"

"وہ جس پیمانے پر کام کر رہا ہے، اس کے پیش نظر یہ سوچنا ہی حماقت ہو گی کہ وہ اپنی ذات سے متعلق کسی معاملے سے لاعلم رہا ہو گا۔" میں نے اس کے ساتھ واپس لوٹتے ہوئے کہا۔ "یہ بتاؤ کہ جب تم ڈان مرسیالو سے ٹکرائی تو اس وقت تم اپنے باپ کی تلاش کے کس مرحلے میں تھیں؟"

وہ پُر خیال انداز میں میری طرف دیکھنے لگی۔ "تم کہنا کیا چاہتے ہو؟" اس نے الجھن آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"میری بات کا جواب دو۔ سب کچھ خود بخود واضح ہو جائے گا۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔

"میری جدوجہد جاری تھی اور میرا خیال ہے کہ میں تنظیم میں شامل ہونے میں کامیاب ہو چکی تھی۔"

"ڈان مرسیالو سے تمہارا ٹکراؤ اتفاقاً ہوا تھا یا اس ... بل بیٹھنے کی کوئی ہدایت ملی تھی؟"

"کیا بالکل ہی احمق سمجھ لیا ہے تم نے مجھے؟" وہ چڑ ... ہدایت ملی ہوتی تو میرے لیے یہ نتیجہ اخذ کرنا دشوار نہ ہوتا ... دانستہ اس کی طرف ہانکا گیا ہے۔ وہ ایک سو فی صد اتفاق ...

"اتفاق ہی رہا ہو گا لیکن میرا خیال ہے کہ ڈان مرسیالو ... دانستہ ایسے حالات پیدا کیے ہوں گے کہ تم اس ملاقات کو اتـ ... کا شاخسانہ سمجھتی رہو لیکن درحقیقت وہ اسی لمحے سے ... تمہاری تربیت کا آغاز کر چکا تھا۔"

"مجھے جان بوجھ کر غلط راستے پر ڈالا گیا تھا؟" اس نے ... مارڈالنے والے تحقیر آمیز لہجے میں کہا۔

"وہ تمہارا باپ ہے دینا!" میں نے سنجیدگی سے کہا۔ ... شاید ایک آدھ لاکھ زمانہ مجرم بھی جس کے ہاتھ شبہات ... سے انسانی لہو کی شرمناک ہولی تک میں آلودہ ہیں۔ ایسے ... میں زندہ رہنے اور زندگی گزارنے کی بالکل ہی مختلف ... اقدار رائج ہوتی ہیں۔ عام زندگی میں باپ اور بیٹی کے رشتے ... حوالے سے سوچو گی تو تمہیں ڈان مرسیالو کا رویہ ناقابل یقین ... آئے گا لیکن ایک پیشہ ور مافیا کی بیٹی بن کر دیکھو گی تو تمہیں ... کا رویہ حقیقت پسندی پر مبنی نظر آنے لگا۔"

"میرے کچھ پلے نہیں پڑ سکا کہ آگرا، لوزگر کے درمیان ... کہنا چاہ رہے ہو۔" وہ شرطانے کے میں جانے والی سیڑھیاں ... اترتے ہوئے منہ بنا کر تلخ لہجے میں بولی اور اس بار میں خاموش ... ہی رہا۔ میری نگاہیں اسلحے کی پیٹیوں سے لدے ہوئے ... کے قریب فرش پر پڑے ہوئے ان بے جان ساتھیوں ... بھی ہوئی تھیں جو اپنے اپنے خون میں لتھڑ کر تقریباً ... ہو کر رہ گئے تھے۔

اس وقت تک بہت زیادہ خون بہہ جانے کے ... ان میں سے دو دم توڑ چکے تھے۔ موت کی اذیت ... چہرے مسخ ہو کر رہ گئے تھے۔ تیسرا بے ہوش تھا اور اس کے سینے میں سانس رک رک کر آ رہا تھا۔

میرے کچھ کہے بغیر ویرا لائیڈ نے تیسرے کے نرخرے پر پیشہ ورانہ ٹھوکر رسید کی۔ اس نے اس پاؤں پھر پوری زور دار سے دبایا۔ وہ اس قابل بھی نہیں رہا تھا کہ مدافعت میں ویرا کی پنڈلی دبوچ کر اس کا پاؤں اپنے نرخرے پر سے ہٹا دیتا۔ اس کے بدن میں اضطراری جنبش ہوئی، دونوں ہاتھ فضا میں لہرائے اور پھر وہ بھی زندگی کے بکھیڑوں سے نجات پا گیا۔

ویرا نے استفسار طلب نگاہوں سے میری طرف دیکھا جیسے اگلے اقدام کے بارے میں جاننا چاہتی ہو لیکن مجھے زبان ہلانے کی زحمت نہیں کرنا پڑی۔ وہ آنکھوں ہی آنکھوں میں میرا مدعا سمجھ گئی اور اپنی جیب سے الیکٹرونک ٹائم بم ایمپیوٹ نکال کر اسے لگانے کے لیے جگہ تلاش کرنے لگی۔ میں وہاں موجود اسلحے میں سے اپنی ضروریات کا انتخاب کرنے میں مصروف ہو گیا۔

یوں تو وہاں میرے لیے مشین گن سے تباہ کن دستی بموں تک ایک انبار موجود تھا لیکن لاہور میں فوری طور پر میرے پاس سر چھپانے کی کوئی ایسی جگہ نہیں تھی جہاں میں اسلحہ ساتھ لے کر جا سکتا۔ نادر کو ایسے چھپتے کر شاید واپسی پر ویرا کے ہوٹل روم میں پناہ لینا پڑے۔ چنانچہ میں نے چھوٹے بور کے ایک بے آواز پستول اور چند ہوائی بموں پر ہی اکتفا کیا کیوں کہ اب میرا لاہور میں طویل قیام کا کوئی ارادہ نہیں تھا۔ لائیڈ سرکا گینگ کی تباہی کے ساتھ میرا ایک بڑا خواب شرمندۂ تعبیر ہو جاتا جس کے بعد اگلا مرحلہ عزالہ تک رسائی کا تھا جس کے لیے ویرا لائیڈ کی ذات کا سہارا ناگزیر بن چکا تھا کیوں کہ وہ اب تک عزالہ کو بیرون ملک بھجوا چکی تھی۔

آخر کار ویرا نے بارود کی بھری ہوئی متعدد پیٹیوں کے درمیان ٹائم بم کو فٹ کر دیا جہاں بھڑکنے والی موہوم سی چنگاری بھی اس تہ خانے میں اٹھتی جہنم کا دہانہ کھول سکتی تھی۔

"دس منٹ؟" تہ خانے میں ویرا کی سوالیہ آواز گونجی۔ اس وقت اس کا لہجہ ہر قسم کے جذبات سے عاری تھا۔

"خودکشی کا ارادہ ہو تو دس سیکنڈ مناسب رہیں گے تاکہ سسک سسک کر مرنے کے بجائے دھماکا ہوتے ہی کام تمام ہو جائے۔ نکاس کے راستے پر ملنے گے تو جشن بھی منا لیں گے۔" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔

"وہ سب تو ٹھیک ہے لیکن ہم بھڑکتے اٹھتی جہنم میں کیوں اپنا راستہ ہموار کر رہے ہو۔ ہم بغیر حساب تو نہیں کر سکتے۔"

"کر سکتا ہوں مادام!" میں نے داہنا ہاتھ سینے پر رکھ کر سر کو خفیف سے خم دیتے ہوئے کہا۔ "بشرطیکہ میرے سر پر سات عدد مسلح آدمی سوار ہوں۔ وہ لاکھ گناہ گار اور ملعون سہی لیکن تمھیں

تو انسان ہی ہیں۔"

"شاید تمھیں یہ یاد نہیں رہا کہ ساتوں تمھارے شکار ہیں۔" وہ پھنکارتے ہوئے لہجے میں بولی۔

"معذرت خواہ ہوں، صرف چار۔" میں نے جلدی سے کہا۔ "آخری تینوں محض تمھاری دخل اندازی کی وجہ سے مارے گئے کیوں کہ تمھیں اپنے ابا حضور کی تصویر کی تلاش تھی۔"

"پھر وہی بکواس!" وہ غصیلے لہجے میں غرائی۔ "میں ٹائم کرانے جا رہی ہوں مجھے وقت بتاؤ۔"

"ویسے تو وقت بڑا ہی اچھا لگا ہے۔" میں نے ایک گہری سانس لیتے ہوئے کہا۔ "لیکن نصف گھنٹہ رکھو تو بہتر ہوگا۔ ہم نہ صرف دھماکے کی زد سے باہر نکل جائیں گے بلکہ کچھ سوچنے سمجھنے کے قابل بھی ہو سکیں گے۔"

اس نے زبان سے کچھ کہے بغیر قہر بار نظروں سے مجھے گھورا اور پھر ٹائم بم کا ٹائمر کرنے کے لیے اپنی تلاش کی ہوئی جگہ پر رکھ دیا۔ اس کام سے فارغ ہو کر وہ میری طرف متوجہ ہوئی تھی۔

"آؤ۔ اب ہم یہاں رہنا ہمیشہ نا جانے شروع کر دیں تاکہ تمھارے ابا کی روح جلاقی ہوئی ہمارے سروں پر سایہ فگن ہو جائے یا ہم خود بھی تمھارے ابا کے بنائے ہوئے اس جہنم میں جل کر خاک ہو جائیں۔" میں نے اس کا ہاتھ تھامتے ہوئے کہا۔

"تمھارا دماغ درست ہے؟" وہ آنکھیں نکال کر بولی۔ "ٹائمر چل پڑا ہے اور اب بم پھٹنے سے پہلے اسے کسی طرح روکا نہیں جا سکتا۔ یوں ہی بیٹھے بد زبان بکتے رہے تو واقعی جہنم واصل ہو جاؤ گے۔"

"میں جہنم واصل نہ ہو سکوں گا۔" میں نے اسلحے کی ایک پیٹی کا سہارا لے کر خوش دلی کے ساتھ کہا۔ "وہاں گیا تو جہنم کے باسی گمراہ ہو جائیں گے۔ عزالہ کے ہاتھ سے نکل جانے کے بعد میرے لیے زندگی میں کوئی کشش باقی نہیں رہ گئی ہے۔" اسی کے ساتھ میں نے اس کا ہاتھ چھوڑ کر بے آواز پستول کی نال فضا میں بلند کر لی۔

"اوہ!" وہ غصے میں دانت پیستے ہوئے بولی۔ "تو اب تم مجھے دھمکانے کی کوشش کر رہے ہو۔"

"یہ تمھارا اپنا خیال ہے۔" میں نے اس کے تبصرے کی اہمیت محسوس کرتے ہوئے پستول اپنی گود میں ڈال لیا۔ "عزالہ کی بازیابی یا اس تک رسائی کے بارے میں کوئی فیصلہ کر کے ہی ہم یہاں سے جا سکیں گے۔"

"ورنہ نہیں؟" اس نے غضب ناک لہجے میں کہا۔

"یہ تمھارا اندازہ ہو سکتا ہے، میرا ارادہ نہیں۔" میں نے

ہو رہا تھا۔ خنجر، اڈوں اور کلینک گاہوں سے نکل کر یہ منحوس زہر بھی کاٹ
افیون صفوف گلی کوچوں اور گھروں کے آنگن تک آ نکلا تھا جس کا
نتیجہ یہ تھا مگر پھر بھی اس آفت کے ماروں کی تعداد کم تھی اور وہ معاشرے
میں قابلِ ملامت تھے۔
اور اسلحہ؟ تو اس کی خریداری ہر ایک کی بساط سے باہر تھی۔
لاکھوں روپے کے اسلحے بکنے والی کلاشنکوف دس دس ہزار میں
تقریباً سرِ عام بک رہی تھی لیکن بہت کم لوگوں کے قبضے میں
تھی۔ جو لیتے تھے وہ معاشرے میں چور، ڈاکو، قزاق اور دہشت
گرد سمجھے جاتے تھے۔ ملامت ان کا مقدر بن جاتی تھی۔ قانون ان
کا کھلا دشمن تھا۔ چار دن بھی نکلتے تو دس مارے جاتے اور بیس جیلوں
میں سڑ جاتے تھے اور ان کی تعداد بھی کم تھی۔ آبادی کے ایک فی صد
سے بھی بہت کم۔
مگر رشوت... اس کے آزار سے تو بس وہی محفوظ تھے جو
عہدِ جدید کے انتظامی طور طریقوں سے دوچار ہوئے بغیر کسی
سائنسی سہولت کے بغیر امدادِ باہمی کے اصول پر پیرا قرونِ وسطیٰ میں زندہ
رہتے تھے اور ایسے خوش نصیبوں کا شمار نہ ہونے کے برابر تھا۔
جو جدید شہروں سے بہرہ ور ہونے پر مجبور تھے انہیں معیار اور آسائشوں
کے حصول کی اندھی دوڑ نے رشوت کے جہنم میں جھونکا ہوا تھا۔
ذلت اور حماقت کے معیار بدل گئے تھے۔ شناختی اور روحانی قدریں فراموش کر دیے
گئے تھے اور صرف پیسہ دولت بن کر رہ گیا تھا۔ بڑا گھر، بڑی
گاڑیاں اور چند دوسرے لوازمات انسان کو معزز اور مقبول بنانے کے لیے کافی
تھے۔ اس مقابلے میں ہر بوالہوس بوالعجب کے مجسمے کی گھڑ دوڑ میں
جیتنے کی فکر میں سرگرداں تھا کہ وہاں سے مجھے ناچنے اور اچھلتے
ہوئے ہم نفس ہونے نظر آئیں اور بدنصیبی یہ تھی کہ جیسے کو معاشرے
کی اعلیٰ قدر کے طور پر تسلیم کر لیا گیا تھا۔ جیب میں جیب چھپا لینا
شمار دیکھنا لازمی نہیں رہا تھا کہ اس کا منبع کیا ہے۔ ہیروئن
کی تجارت اور ناجائز اسلحے کا بیوپار بھی ایک طرح سے رشوت
ہی کا سرچشمہ تھا۔ چھوٹے یا بڑے کسی بھی حلقے پر کسی اہل کار
کی منظوری کے بغیر یہ لوگ ملک کی ہزاروں میل لمبی شاہراہوں
پر سفر نہیں کر سکتے تھے۔ رشوت اصل خرابی کا سرچشمہ تھی اور جب
انسان برائی کو برائی نہ سمجھے، عیب کو وصف سمجھا جانے لگے تو
تعداد بڑھائے جانے کے قابل ہو جاتا ہے۔
اصلاحِ معاشرہ کے بارے میں خیالات کی یہ رو یکسر
ایک دم شدت اختیار کر گئی کہ مجھے خود پر غصہ آنے لگا۔ میں
کیا کر سکتا تھا۔ اس کی تنظیم اور لائف اسٹائل کے پیچھے جو وقت
برباد کر رہا تھا، اصل جنگ تو رشوت کے خلاف لڑنا چاہیے
تھی۔ اس کی جڑ کٹ جاتے ہی بے شمار چھوٹی بڑی خامیوں کا خود بخود

صفایا ہو سکتا تھا۔
ویرا کی ہلکی سی چیخ نے مجھے چونکا دیا۔ "رفتار کم کر دو۔ مجھے
سے نیچے گری تو پہنچتے میں دب کر رہ جاؤں گی۔"
میں نے خفت آمیز مسکراہٹ کے ساتھ فورک لفٹ
کی رفتار کم کر دی۔ کیوں کہ فورک پہ کھڑی ہوئی ویرا کے لیے خود
کو سنبھالے رکھنا دشوار ہو رہا تھا۔ اپنے معاشرے کے تضادات
کے بارے میں سوچتے ہوئے سارا ذہنی جوش غالباً غیر ارادی طور
پر اپنے پاؤں پر منتقل ہو رہا تھا اور رفتار خاصی بڑھ گئی تھی۔
پھر سامنے دیوار آ گئی۔ سرنگ کو مسدود کرنے والی دیوار
نے میرے ذہن سے پردہ کھسکا دیا۔ دیوار کے ہٹائے جانے تک
میں ویرا سمیت اس سرنگ کا قیدی تھا جو کچھ دیر بعد خوفناک
بارودی دھماکوں کے ساتھ برباد ہونے والی تھی۔ اسی طرح ہم سب
حالات کے قیدی تھے۔ اپنے اپنے گرد رونما ہونے والے واقعات
کے حصار میں گھرے ہوئے تھے اور اس سے باہر کچھ کر گزرنا ہر
ایک کے بس سے باہر تھا۔ میری زندگی کا بڑا حصہ جرائم کی دنیا
میں گزر رہا تھا اور میرا واسطہ مجرموں کے گروہ سے رہا تھا لیکن کبھی
کسی راشی سے میرا واسطہ نہیں پڑا تھا اس لیے میری ساری توجہ کا محور
ان مجرموں پر مرکوز ہو کر رہ گیا تھا۔ اگر ویرا اپنے ایک لطیف
سے طنز کے ذریعے مجھے اپنی سرزمین پر جیب کے غلط بلکہ بے جا
استعمال کا احساس نہ دلاتی تو شاید میں سوچ بھی نہ سکتا تھا کہ رشوت
یہاں ہے کس قدر مہیب شخصیت کی صورت اختیار کرتی جا
رہی ہے۔
راشی میری نگاہوں سے اوجھل تھے لیکن مجرموں سے میں
خوب واقف تھا لہٰذا بہتر یہی تھا کہ میں ان کا محاسبہ کی تلاش
میں اپنی توانائیاں برباد کرنے کے بجائے اسی راہ پر لگا رہوں۔
یہ فیصلہ کرتا ہوا میں انجن بند کر کے فورک لفٹ پر سے
اتر آیا۔ ہیڈ لیمپس میں نے روشن چھوڑ دیے تھے کیوں کہ وہاں
تاریکی تھی۔
"فورک لفٹ ڈرائیو کرتے ہوئے کیا سوچ رہے تھے؟"
ویرا نے بغور میری طرف دیکھتے ہوئے پوچھا۔
"کچھ نہیں۔" میں نے سر جھٹک کر کہا۔ "مقدرات پہ غور کر
رہا تھا کہ یہ کتنے اٹل ہوتے ہیں۔"
"مجھے تو شبہ ہے کہ تم کسی نئی چال پر غور کر رہے تھے۔" اس
کا لہجہ شکوک سے لبریز تھا۔
"چال کس سے چلوں گا؟" میں نے پھیکی مسکراہٹ کے ساتھ
کہا۔ "خدا کا شکر ادا کرو کہ تم نے شروع ہی سے میری چال بگاڑ
رکھی ہے۔ اس کی بازیابی تک تمہیں میری ذات سے کوئی خطرہ نہیں

نہیں ہونا چاہیے؟" اسے جواب دے کر میں اس خفیہ میکنزم کی طرف بڑھ گیا جس کی مدد سے سامنے رکاوٹ بنی ہوئی دیوار کو درمیان سے دور کیا جا سکتا تھا۔

"گیارہ منٹ گزر چکے ہیں۔" ویرا خود کلامی کے انداز میں بڑبڑائی مگر میں اس پر توجہ دیے بغیر اپنے کام میں مشغول رہا اور آخر کار سامنے والی دیوار اور سرنگ کی چھت کے درمیان لمبی چوڑائی میں جھری نمودار ہو گئی جو بتدریج بڑھتی جا رہی تھی پھر اس خلا میں سے تاروں بھرا نیلا آسمان نظر آنے لگا۔

دیوار پیچھے کھسکتی رہی اور میں ویرا کے ہمراہ اس کے قریب آ کھڑا ہوا۔ اس سرنگ میں گھٹن بالکل بھی نہیں تھی لیکن بڑھتی ہوئی جھری میں سے آنے والی تازہ ہوا کے خنک جھونکوں میں کچھ عجیب ہی سا سرور تھا۔

پھر جوں ہی کھسکتی ہوئی دیوار ہمارے چہروں کے سامنے سے گزری اچانک وہ ہوا جس کا ہمیں وہم و گمان بھی نہیں تھا۔ ہماری پوزیشن ایسی خطرناک تھی کہ ہم اپنے عقب سے آنے والی فورک لفٹ کے ہیڈ لیمپس کی روشنی میں باہر جنگل میں چھپے ہوئے کسی بھی دشمن کے لیے سہل ترین نشانے پر تھے۔

گھنے اور تاریک جنگل سے اچانک ایک ٹامی گن چند سیکنڈ کے لیے گنگنائی اور تڑاتڑ گولیاں برس پڑیں۔ غنیمت یہ ہوا کہ فائر کرنے والے کی ٹامی گن کی نال شاید قدرے نیچے جھکی ہوئی تھی جس کی وجہ سے گولیوں کی باڑھ کھسکتی ہوئی دیوار کی بیرونی سطح پر پڑی اور ہم دونوں بال بال بچ گئے ورنہ گولیوں سے ادھڑ کر چہرے مسخ ہو گئے ہوتے۔

ویرا کا ردعمل مجھ سے مختلف نہیں تھا۔ ٹامی گن کے بیدار ہونے کی پہلی آواز سنتے ہی ہم دونوں دیوار کی اوٹ میں بچھے فرش پر گر پڑے تھے اور لڑھکتے ہوئے فورک لفٹ کی طرف بڑھ رہے تھے۔ میرے اٹھنے سے قبل ویرا نے فورک لفٹ کے ہیڈ لیمپس کا سوئچ آف کر دیا۔ اس طرح ہم بھی اپنے حریفوں کی طرح تاریکی میں آ گئے تھے۔ فرق بس اتنا تھا کہ دشمن باہر کھلے جنگل میں روپوش تھا اور ہم سرنگ کے محدود دہانے سے گزرنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتے تھے۔

مجھے یہ دیکھ کر حیرت ہوئی کہ دیوار کو حرکت میں لانے والے میکنزم سے میرے ہاتھ کا رابطہ ختم ہونے کے باوجود دیوار بدستور پیچھے جا رہی تھی جب کہ باہر جھونپڑی والے کنٹرول پر یہ متعین کیا جا چکا تھا کہ میکنزم سے دباؤ ہٹتے ہی دیوار دوبارہ اوپر اٹھنا شروع ہو جاتی تھی۔

آخری بار ریڈیم نے اطلاع دی تھی کہ بم کا ٹائمر آن کیے گیارہ منٹ گزر چکے تھے۔ باہر اندھیرے میں نامعلوم مسلح دشمن موجود تھا اور اندر جہنم کی آگ جو کچھ ہی دیر بعد ہر طرف تباہی و بربادی اور موت کی بارود کی گھٹائیں پھیلانے والی تھی۔ میرے پیچھے بڑے جان گسل اور اذیت ناک لمحے تھے۔ میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ باہر سے گولیاں چلانے والے کون تھے اور ان سے کس صورت نمٹا جائے۔ دل کی دھڑکنیں تیز ہو چکی تھیں، تنفس کی رفتار بڑھ گئی تھی اور دوران خون کنپٹیوں میں ٹھوکریں مار رہا تھا۔ سات منٹ گزرنے کے بعد آزادی کی راہ سرنگ کے دہانے کی صورت میں نظر آئی تو وہاں اندھیرے میں موت منتظر تھی۔

چند لمحے عجیب سکوت کے عالم میں گزر گئے۔ ہر طرف عجیب خاموشی طاری تھی جیسے کسی بڑے طوفان سے پہلے ہر طرف سوگوار سناٹا پھیل جاتا ہے۔ مجھے اپنے اور ویرا کے سانسوں تک کی آواز سنائی دے رہی تھی۔

پھر اس کی سرگوشیانہ آواز میرے کانوں میں سرسرائی۔ "اب تم خاموش رہنا میں صورت حال کو سنبھالنے کی کوشش کرتی ہوں۔" وہ دیکھ بھی نہ سکی ہو گی لیکن میں گھپ اندھیرے میں بڑی فرمانبرداری سے اپنا سر اثبات میں ہلا کر رہ گیا۔

ایک بار پھر فضا پر اعصاب کو ریزہ ریزہ کرنے والا سناٹا چھا گیا لیکن وہ زیادہ دیر طویل نہ ہو سکا۔ اس بار ویرا کی سرد اور سپاٹ مگر بھاری آواز پورے آہنگ سے گونجی تھی۔ "ٹیرا زیرو تھری؟"

اس کی آواز میں بلا کا تحکم اور اعتماد تھا۔ پیچھے میں نہ جانے کیا بات تھی کہ مجھے اپنی ریڑھ کی ہڈی میں چیونٹیاں سی رینگتی ہوئی محسوس ہونے لگیں۔ یہ معلوم ہی نہیں ہو پاتا تھا کہ وہ وہی ویرا ہے جو چند منٹ قبل میری بے رحمانہ مشقت سے زچ آ کر سسکیوں میں چلا اٹھی تھی۔

"واٹ ہیز کوڈ؟" باہر سے آنے والی بھاری اور پرسکون آواز سن کر میں حیرت سے اچھل پڑا کیوں کہ وہ آواز سرنگ کے کھلے ہوئے دہانے کے بالکل قریب دائیں سمت سے گونجی تھی۔

بولنے والے نے نگہبانی کے کوڈز کا اجتماعی صیغہ استعمال کر کے جتا دیا تھا کہ باہر وہ تنہا نہیں تھا پھر وہ لوگ ابھی اندھیرے کا فائدہ اٹھا کر بے آواز قدموں کے ساتھ پیش قدمی کر رہے تھے شاید سرنگ کے دہانے کے دونوں سروں پر اطراف میں چھپے تھے۔ ان کے خود کار بارود کی بوچھاڑ میں وہاں سے بچ کر باہر نکلنا ہمارے لیے ناممکن ہو کر رہ گیا تھا۔ اگر وہ جارحانہ انداز اختیار کر کے دہانے پر جمع ہو کر اندر کی طرف اندھا دھند گولیاں برساتے پھر آ جاتے تو وہاں کھڑے ہوئے بے جان فورک لفٹ کے علاوہ ہمارے پاس کوئی آڑ یا رکاوٹ نہیں تھی جس کے پیچھے ہم زیر کیے جا سکتے تھے۔

"اب تک کہاں مر رہے ہوئے تھے؟" ویرا کے حلق سے غصے میں ڈوبی ہوئی بے ساختہ غراہٹ سن کر میں دل ہی دل میں اس کی شاندار صداکاری کا معترف ہو گیا۔ وہ ان سے یوں مخاطب ہوئی تھی جیسے انھیں اپنا ادنیٰ ملازم سمجھتی ہو اور ان کی آتش بازی سے ذرا بھی متاثر نہ ہوئی ہو۔

"تم کون ہو؟" اس بار باہر سے آنے والی بھاری آواز میں تردد کے آثار واضح تھے۔

"شوگر کوئین سے سوال کرتے ہو؟" اس بار ویرا کی آواز قہر آلود ہو گئی تھی: "مردار جانوروں کی طرح اپنے فرائض سے منہ موڑ کر جنگل میں کہیں چھپے عیاشی کر رہے تھے اور اب سر چڑھنے کی کوشش کر رہے ہو۔"

ویرا کا حربہ کارگر رہا۔ اس بار بولنے والا مرعوب ہو گیا اور جب وہ بولا تو اس کا لہجہ خوشامدانہ تھا: "ہم تھوڑی ہی دیر پہلے ڈیوٹی پر آئے ہیں۔ یہاں نو سے لو دو شفٹوں میں باری باری دو دو گروپ ڈیوٹی دیتے ہیں۔ آج میرے اور میرے ساتھی کی رات کی ڈیوٹی تھی لیکن قرب و جوار میں بھٹکنے کے باوجود ان کا سراغ نہیں ملا۔"

مجھے خیال آیا کہ وہ جھوٹ بول رہا تھا۔ وہ دونوں جو کہ پچھلی رات ڈھلنے کے بعد صبح صادق سے ذرا پہلے میرے ہاتھوں مارے گئے تھے، اگر بارہ بارہ گھنٹے کی ڈیوٹی کا فلسفہ درست تسلیم کر لیا جاتا تو ان بارہ گھنٹے گزرنے سے پہلے صبح آنے والوں کو ان کی گمشدگی کا اندازہ ہو جانا چاہیے تھا۔

ویرا نے بھی فوراً یہی نتیجہ اخذ کیا تھا کیوں کہ اس کی سخت آواز سنائی دی تھی: "تم جھوٹے ہو۔ میں صبح چھ بجے سے یہاں ہوں۔ تمھارے کہنے کے مطابق اس وقت تمھاری ڈیوٹی ہونا چاہیے تھی۔ لیکن نو بجے سے ساتویں بار باہر آنے والی تھی، مجھے باہر یہ سناٹا ہی نظر آ رہا تھا۔"

"مجھے کو وہ دونوں جو بیس گھنٹے ڈیوٹی دیتے ہیں، بارہ بارہ گھنٹے کی ڈیوٹی پوری کرتے تھے۔ آج ہمارا آف تھا۔ ابھی گزار کر ڈیوٹی پر آئے تھے لیکن وہ نہ جانے کہاں غائب ہیں؟" اس کی آواز میں ذرا سی گھبراہٹ گھلی تھی۔ یہی تنازعہ ہے میں نظر میں جیسا کہ محسوس کیا گیا تھا ویرا سے مرعوب ہو جانے کے باوجود ان دونوں میں سے کوئی آدمی بھی سامنے نہیں نکلا تھا۔

"اور اس ویرانے میں تمھیں کون چھوڑ گیا ہے؟" ویرا کی آواز گونجی تھی۔

"ہم سب ہی یہاں تک رسائی کے لیے موٹر بائیک استعمال کرتے ہیں۔"

"لیکن مجھے تو کسی کی کوئی سواری بھی یہاں نظر نہیں آئی۔" ویرا کا لہجہ بدستور درشت رہا تھا۔

"جس بائیک سے ہم آئے ہیں، ڈیوٹی کرنے والے اسی پر واپس چلے جاتے ہیں۔ وہ لوٹتے تو بائیک ہمارے استعمال میں آ جاتی۔ اسے یہاں چھوڑا نہیں جاتا۔ وہ باری باری ہمارے پاس رہتی ہے۔"

"سامنے آؤ۔" ویرا نے تحکم آمیز لہجے میں کہا اور فوراً ہی فورک لفٹ کے ہیڈ لیمپ روشن کر دیے۔

مقامیوں کی وضع کے لباس میں ملبوس دو قوی ہیکل افراد کھلے ہوئے دہانے کے اطراف سے نکل کر روشنی میں آ گئے۔ ان کے تیوروں کی ساخت سے ہی درندگی ٹپک رہی تھی۔ ان کے کندھوں سے ان کی گنیں جھول رہی تھیں۔ شاید وہ پوری طرح ویرا لائیڈ کی آواز کے تحکم کا شکار ہو چکے تھے ورنہ یوں نہتے ہو کر اپنی کمین گاہوں سے سامنے نہ آتے ہوتے۔ مجھے اپنے سر سے ایک بڑا بوجھ سا اترتا ہوا محسوس ہوا۔

اسی لمحے ویرا بھی اپنی جگہ چھوڑ کر ان کے سامنے روشنی میں چلی گئی۔ اس پر نگاہ پڑتے ہی ان دونوں کے چہروں پر سراسیمگی نظر آئی تھی کیوں کہ ویرا نے میری بے خبری میں اپنے چہرے پر سیاہ نقاب دوبارہ منڈھ لی تھی اور اب وہ سر تا پا سیاہ پوش نظر آ رہی تھی اور اس کے داہنے ہاتھ میں پستول دبا ہوا تھا جس کا رخ ان دونوں کی جانب تھا۔

"ہم... ہمیں پتا نہیں تھا مادام!" ان میں سے مونچھوں والے نے خوفزدہ لہجے میں ہکلاتے ہوئے زبان کھولی تو اس کی آواز سنتے ہی اندازہ ہو گیا کہ شروع سے وہی بات کرتا رہا تھا۔ اس کی نگاہیں ویرا کے ہاتھ میں دبے ہوئے پستول پر مرکوز تھیں۔

"مجھے تمھاری کہانی پر یقین نہیں آ سکا۔" ویرا نے سرد و تحکمانہ لہجے میں کہا: "اندر سے نکلنے والوں پر تمھیں گولی چلانے کی جرأت کیسے ہوئی؟"

"ہم مجبور تھے۔ ہمیں اجنبی لوگوں کو دیکھتے ہی گولی مار دینے کا حکم ملا ہوا ہے۔" اس نے بے بسی سے صفائی پیش کی۔ "پھر بھی ہم نے نشانہ لینے کے بجائے صرف خوفزدہ کرنے کے لیے دو ہوائی فائر کیے تھے۔ ان دونوں کی گمشدگی نے ہمیں حواس باختہ کر کے رکھ دیا تھا۔ پیچھے سے روشنی آنے کے باعث ہم صرف اتنا دیکھ سکے تھے کہ ویرانے کے پیچھے ایک مرد اور ایک عورت ہے جب کہ ہمارے دونوں ساتھی مرد تھے۔ ہمارے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ مادام اچانک خود ہی یہاں آ موجود ہوں گی۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تمھارا تعلق فورس ناٹ سے ہے؟ یہاں

بازو ویرا کی آواز پُرخیال تھی۔

"یس مادام! آخری ہماری یونٹ کمانڈر ہے۔ دکھ سے ٹال کر ہمارے ایک ایک لفظ کی تصدیق کی جا سکتی ہے۔" اس نے احترام اور مستعدی کے ساتھ جواب دیا۔ "وہ اندر ہی موجود ہوگا۔"

"اندر کوئی نہیں ہے۔" ویرا غصیلے لہجے میں پھر بھڑک اٹھی۔ "سب نہ جانے کہاں جا مرے ہیں۔ صبح سے اب تک یہی تم دونوں کی صورتیں نظر آئی ہیں جیسے سب فرار ہو گئے ہوں۔"

مونچھوں والے کے چہرے پر کرب آمیز تشویش کے آثار پھیل گئے۔ "یہ تو بہت بری خبر ہے۔۔۔ باہر والوں کو بھی خطرات پیش آ سکتے ہیں مگر ہیری کہاں گیا؟ اسے تو کسی بھی صورت میں یہاں سے نہیں ہٹنا چاہیے تھا۔ ہر رپورٹ اسی کو دی جاتی ہے اور وہی ہدایات جاری کرتا ہے۔" بولنے والے کسی خیال کے تحت چونک پڑا۔ "ایسا تو نہیں کہ کوئی غیر اندر گھسنے میں کامیاب ہو گیا ہو؟"

میرے لیے اتنا ہی کافی تھا کہ وہ دونوں نظروں میں آ گئے تھے اور اچانک پیدا ہونے والا مہیب خطرہ ٹل چکا تھا۔ میری دانست میں ویرا کی وہ جرح بالکل بے سود اور وقت کی بربادی کے مترادف تھی۔ وقت تیزی کے ساتھ گزر رہا تھا اور کسی بھی لمحے دھماکوں کے ہولناک سلسلے کا آغاز ہو سکتا تھا۔

"وقت گزر رہا ہے۔" مجبور ہو کر میں نے دخل اندازی کرتے ہوئے کہا۔ "بہتر ہوگا کہ ہمیں جو کچھ کرنا ہے وہ فوری طور پر کر گزریں۔"

دونوں گارڈز نے میرے طرز تخاطب پر وہ چونکے ضرور تھے لیکن میری گفتگو کا صحیح مفہوم ان کے پلے نہیں پڑ سکا تھا نہ ہی وہ یہ دیکھ سکے تھے کہ میں فورک لفٹ کے عقب میں کافی حد تک سنبھال چکا تھا۔ وہ میری موجودگی سے لاعلم نہیں تھے۔ لیکن ان کی آنکھوں پر براہ راست ہیڈ لیمپس کی تیز روشنی پڑ رہی تھی جبکہ میں روشنیوں کے عقب میں تاریکی میں تھا۔

لانیڈز کا رخ کے تہ خانے میں موجود اسلحے کے انبار میں سے میں نے اپنے ساتھ لے جانے کے لیے چھوٹے بور کے ایک پستول اور چند دستی بموں کا ہی انتخاب کیا تھا لیکن غیر ارادی طور پر یا شاید جبلت کے لاشعوری اشارے پر ایک ٹامی گن لوڈ کیے ہوئے میگزین سمیت فورک لفٹ میں ڈال لایا تھا اور ارادہ تھا کہ آگے کہیں ہی پڑا چھوڑ کر ہم دونوں واپس لوٹ جائیں گے لیکن اب اس کے استعمال کا موقع آ گیا تھا۔ سامنے کھڑے ہوئے دونوں افراد کے شانوں پر ٹامی گنیں موجود تھیں اور اگر پستول پر انحصار کیا جاتا تو نشانہ درست ہونے کی صورت میں بھی جتنی دیر میں ایک کو موت کے گھاٹ اتار کر دوسرے کا نشانہ لیا جاتا، آدھ مرا شخص کی حیوانی جبلت کے زیر اثر بھڑک کر کوئی ایسا قدم اٹھا سکتا تھا کہ بنی بنائی صورت حال بگڑ سکتی تھی۔

"یہ دونوں گدھے ہیں۔" وہ آن پر سے نگاہیں ہٹائے بغیر بولا۔ "اب ان کا مسئلہ تم ہی حل کر دو۔"

میں اپنی جگہ تیار تھا۔ ویرا سے اشارہ ملتے ہی میں نے پوزیشن لی اور مختصر سے برسٹ میں ہی ان دونوں کے بدن چھلنی ہو کر خون کی دھاریں اڑاتے فرش پر ڈھیر ہو گئے۔

گن خاموش ہو گئی لیکن سرنگ میں اس کی بازگشت کچھ دیر تک گونجتی رہی۔ ان دونوں پر میرا وار اس قدر کارگر رہا تھا کہ دہشت اور بے یقینی میں ڈوبی ہوئی پہلی چیخ کے بعد ساکت ہونے تک ان کے حلق سے کوئی آواز نہیں نکل سکی تھی۔

چوبیس گھنٹے سے بھی کم مدت میں میرے ہاتھ سے نظام کے تمام کارندے موت کے گھاٹ اتر چکے تھے۔ برسوں کی بے وقت زندگی میں میں نے کبھی دیکھا یا سنا تک نہیں تھا کہ کسی فرد واحد نے کسی بھی جذبے کے تحت مختصر مدت میں اتنے بڑے پیمانے پر خون ریزی کی ہو۔ میرے ہاتھوں فنا ہونے والے سارے ہی افراد بدترین قانون شکن اور پیشہ ور مجرم تھے لیکن تھے وہ سب انسان ہی۔

مجھے یک بیک اپنے اعصاب پر شکان سی طاری محسوس ہونے لگی۔

ویرا نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالی پھر بوکھلائے ہوئے انداز میں میرا ہاتھ تھام کر مجھے سرنگ کے دہانے کی طرف کھینچتے ہوئے بولی: "جلدی بھاگو، صرف چار منٹ رہ گئے ہیں۔۔۔"

میں مشینی انداز میں اس کے ساتھ ہو لیا اور دو انسانی جانوں کا خیال آتے ہی میں بے حد مضمحل ہو گیا تھا اور اس بے تکان خون ریزی کا احساس مجبور کر رہا تھا کہ میں خود بھی اسی زیر زمین مجہول بھول بھلیوں کے کسی کونے میں بیٹھا رہ جاؤں اور ان تودوں کے ساتھ خود بھی بارودی دھماکوں کے سائے میں زندگی کے بکھیڑوں سے نجات پا لوں۔

سرنگ کے دہانے سے باہر قدم رکھتے ہی باہر سے جسم کو تازہ اور خنک ہوا کے تھپیڑے لگتے ہی میں جھرجھری لے کر رہ گیا۔ اس لمحے مجھے یوں محسوس ہوا جیسے میں سوتے سوتے یک بیک جاگ پڑا ہوں۔ چند ثانیوں کے لیے طاری ہونے والی اس خوابیدہ کیفیت میں میں نے خودکشی کا ارادہ کر لیا تھا۔ یہ خیال ہی مجھے لرزا دینے کے لیے کافی تھا۔

اگر ویرا اس وقت میرے ساتھ نہ ہوتی اور اس بھڑک میں [illegible] پر نہ جھنجھوڑتی تو شاید میں اپنے دل و دماغ پر طاری ہوتی مایوسی کی اس کیفیت میں ہی منجمد رہ جاتا اور پھر بارود کے دھماکے مجھے بھی فنا کی وادیوں میں بکھیر دیتے۔

اس وقت میں فرار اور دھماکے کو یکسر فراموش کر بیٹھا تھا۔ میرے ذہن پر بس ایک ملامت سوار تھی کہ میرے ذہن میں خودکشی جیسے شرمناک فعل کا تصور کیوں پیدا ہوا؟ کیا میں زندگی سے بالکل مایوس ہو بیٹھا تھا؟

ویرا نے مجھے تقریباً گھسیٹتے اور خود دوڑتے ہوئے وہ مسافت طے کی۔ اس کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ مجھے کیا ہو گیا تھا [illegible] برا بھلا اور سخت سست کہتے ہوئے اس نے مجھے پیجرو کی ڈرائیونگ سیٹ پر دھکیلنا چاہا۔ لیکن میں نے چابی اس کی طرف بڑھا دی۔

"تم ڈرائیو کرو۔ میں تھک گیا ہوں۔" میں نے کمزور لہجے میں کہا۔

"پتا نہیں کیا ہو جاتا ہے تمہیں؟" وہ جھنجھلا کر غصیلے لہجے میں بولی۔ "ابھی لمحے تک تو [illegible] تھے۔ اب معلوم ہو رہا ہے کہ نقاہت سے مرے جا رہے ہو۔ تم نے تو اس وقت حاملہ عورتوں کو بھی مات کر دیا ہے۔"

"حاملہ عورتوں پر ایک یا دو جانوں کا بوجھ ہوتا ہے ویرا! میں [illegible] جانوں کا بوجھ لیے پھر رہا ہوں۔" میں نے پیجرو کی [illegible] سنبھال [illegible] انداز میں پشتگاہ سے ٹیک لگاتے ہوئے کہا۔

"اوہ! تو بار کر مرے جا رہے ہو؟" وہ سیلف لگاتے ہوئے [illegible] مذاق اڑانے کے انداز میں بولی: "تم کو تو کسی کلیسا میں ہونا چاہیے تھا [illegible] ڈیئر! تم اس دھول دھپے میں کہاں آن پھنسے ہو؟"

"بکواس بند کرو! گاڑی چلاؤ!" میں اچانک ہی آپے سے باہر ہو گیا۔ میری غراتی ہوئی آواز اور پھر طرزِ تخاطب پر وہ [illegible] اس نے میری طرف سر گھمایا۔ اس کے چہرے پر بدستور سیاہ نقاب بندھا ہوا تھا اس لیے میں اس کے چہرے کے تاثرات [illegible] دیکھ سکا لیکن یہ اندازہ ضرور ہو گیا کہ وہ میرے جواب پر [illegible] گئی تھی۔

●

پہلا دھماکا بہت موہوم سا تھا۔ آواز سنائی دی تھی لیکن [illegible] مفقود تھا۔

ویرا اس جنگل سے نکلنے کے لیے کچی زمین پر گاڑیوں کے [illegible] نشانات دیکھتے ہوئے پوری احتیاط کے ساتھ پیجرو [illegible] کہیں کہیں ان اطراف میں پھیرے ذیلی راستے بھی نظر آ رہے تھے جن پر سے گاڑیاں گزر سکتی تھیں لیکن ان پر کسی قسم کے نمایاں نشانات نہیں تھے نہ یہ اندازہ کیا جا سکتا تھا کہ وہ کتنی دور جا کر مسدود ہو گئے ہوں گے۔

میرے وجود پر کچھ عجیب سی کیفیت طاری تھی۔ آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر ادھر ادھر دیکھنے کی کوششوں کے باوجود ذہن پر غنودگی سی چھائی چلی جا رہی تھی۔ اگر ذہن پر خطرناک صورت حال کا احساس حاوی نہ ہوتا تو شاید میں نشست سنبھالتے ہی اتنا نڈھال ہو گیا ہوتا۔ [illegible] میں [illegible] لڑکھڑا رہی تھیں اور ذہن سو جانے پر تلا ہوا تھا۔

لیکن پہلے دھماکے کی دم توڑتی ہوئی آواز کے ساتھ دوسرا دھماکا بہت بھیانک تھا۔ یوں معلوم ہوا جیسے کسی دیوہیکل عفریت نے پیجرو کو کھلونے کی طرح زمین سے اچھال دیا ہو۔ اگر ویرا اسٹیئرنگ اور بریکوں پر مہارت کا مظاہرہ نہ کرتی تو پیجرو گھنے درختوں سے ٹکرا کر تباہ ہو گئی ہوتی۔

اس کے بعد تو دھماکوں کا تانتا لگ گیا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے اس خطۂ ارض پر شدید قسم کا بھونچال آ گیا ہو۔

"نادر کچھ غلط فرما رہے تھے۔ میرے لیے اسٹیئرنگ سنبھالے رکھنا دشوار ہو رہا ہے۔" ویرا کی زہر بھری آواز سنتے ہی میرے ذہن پر گمراہی ہوئی سرور اور خود فراموشی کی کیفیت یک لخت صاف ہو گئی۔

جس منٹ کی مدت گزر چکی تھی اور لاینڈز کاٹیج کی پُرشکوہ عمارت اور اس کے زیر زمین طلسم کدے میں اس شاندار تباہی کا آغاز ہو چکا تھا جس کے خواب کی مدت سے دیکھتا چلا آ رہا تھا۔ ٹائم بم کامیاب رہا تھا اور لاینڈز کاٹیج کے نیچے پوشیدہ بارود کے ذخائر اپنی پوری تباہ کاریوں سمیت بیدار ہو چکے تھے۔

اس دوران میں ویرا اپنے چہرے سے سیاہ نقاب اتار چکی تھی اور میں گاڑی میں پھیلی ہوئی تاریکی کے باعث گو اس کے چہرے کے تاثرات کا تفصیلی جائزہ نہیں لے سکتا تھا لیکن جا بجا سامنے آنے والی رکاوٹوں سے ٹکرا کر لوٹنے والے ہیڈ لیمپس کے ناکافی انعکاس میں بھی یہ دیکھا جا سکتا تھا کہ ویرا کا چہرہ تنا ہوا تھا اور ہونٹ بھینچے ہوئے تھے۔ صاف نظر آ رہا تھا کہ مجبوری کے تحت وہ جو کچھ کر گزری تھی اس کے نتائج پر خوش نہیں تھی بلکہ دل ہی دل میں شاید خود کو کوس رہی ہو۔

وہ کون تھی؟

میرا ذہن ایک بار پھر اس کے ماضی میں الجھ گیا۔ وہ ایک معزز خاتون کے بطن سے جمی لاینڈز کی ناجائز اولاد تھی۔ باپ اس کی ولادت سے پہلے لاپتا ہو گیا۔ ماں خانہ برباد ہو گئی لیکن اس نے

ویرا پر یہ احسان ضرور کیا کہ مرنے سے پہلے ویرا کو اس کے باپ
کے نام سے آگاہ کر گئی اور جب ویرا عمر کے اعتبار سے شعور کو پہنچی
تو اسے سراغ ملا کہ اس کا باپ جرائم کا ارتکاب کرنے والے ایک
ٹولے کا سربراہ ہے بلکہ اس ٹولے کے سربرآوردہ لوگوں میں گنا جاتا
ہے۔ اس نے کوشش کی مگر اپنے باپ تک رسائی حاصل نہ کر سکی
اور آخر کار مجبور ہو کر اس نے اپنے باپ تک رسائی کے لیے ایک
مجرم کے طور پر اپنے باپ کی تنظیم میں گھسنے کی کوششیں شروع
کر دیں۔

ان ہی کوششوں میں وہ اپنے باپ کے بجائے ڈان مرسیانو
نامی ایک بے ضمیر شخص سے جا ٹکرائی، جس نے ویرا کے سنہرے بدن
کو بیچ کر اسے نوٹ کمانے والی مشین میں بدل دیا۔

مگر لائیڈز کارنج میں ملنے والی جمی لائیڈ کی تصویر دیکھ کر
ویرا پر اس حقیقت کا انکشاف ہوا کہ جمی لائیڈ اور ڈان مرسیانو
ایک ہی شخصیت کے دو نام تھے۔ جمی کو وہ اپنا باپ سمجھ کر
من ہی من میں چپکے چپکے پوجتی رہی تھی اور ڈان مرسیانو کو رات کے
گناہ پرور اندھیروں میں کمائی ہوئی رقم میں سے حصہ دیتی رہی تھی۔

ویرا سمجھتی تھی کہ ڈان مرسیانو نے اس کے ساتھ جو کچھ کیا
لاعلمی میں کیا۔ اس کے وہم و گمان میں بھی نہ رہا ہوگا کہ ویرا
اس کی اپنی بیٹی تھی جبکہ میرا خیال اس سے بالکل مختلف تھا۔

جمی لائیڈ جرائم کی دنیا کا بے تاج بادشاہ تھا مگر اپنی کر و فر کی
زندگی کو درپیش خطرات سے پوری طرح واقف تھا لہٰذا
اس بے ثباتی کے پیش نظر اس نے کبھی شادی جیسی ذمے داری
کو قبول نہیں کیا۔ وہ روپ بدل بدل کر معاشرے میں ہر قسم کی
سہولتوں اور عزت افزائیوں سے استفادہ کرتا رہا اور اسی روانی
میں ویرا کی ماں جمی لائیڈ سے ٹکرا گئی۔ وہ لٹیرا مسز کو ٹھکرانے کی
اس خاتون کو اس وقت تک پامال کرتا رہا جب تک اس
عورت نے اسے اپنے حاملہ ہونے کی نوید نہیں دی۔ وہ خبر سنتے
ہی جمی لاپتا ہو گیا اور اس کی ذات میں سہارا تلاش کرنے
والی خاتون دربدر ہو گئی۔ اپنے مجازی خدا کی تلاش میں وہ نگر نگر
پھرتی رہی پھر ویرا کو اس کی ولدیت سے آگاہ کر کے موت کی
سرد اور بے رحم وادیوں میں جا سوئی۔

ویرا اپنے باپ کو تلاش کرتی رہی اور آخر کار اسے پتا
چل گیا کہ اس کا باپ زیر زمین دنیا کا ایک سربرآوردہ شخص
ہے۔ وہ باپ تک نہ پہنچ سکی تو اس کی تنظیم میں گھسنے کی
کوشش کرنے لگی اور اس میں کامیابی کے بعد اپنی دانست
میں ڈان مرسیانو سے جا ٹکرائی جبکہ وہ اس کے باپ کا ایک بدلا
ہوا روپ تھا۔

جمی لائیڈ معاشرتی پابندیوں سے آزاد رہ کر سہل زندگی
گزارنا چاہتا تھا جب اسے معلوم ہوا کہ اس کی بیٹی جوان ہو کر اس
تک پہنچنے کی جستجو کر رہی ہے تو وہ نام بدل کر ڈان مرسیانو کے
روپ میں اس کے سامنے آ گیا۔

وہ ویرا کو بیٹی سمجھ کر اس کی تربیت کر رہا تھا اور ویرا
اسے ایک گھٹیا لیکن ہمدرد مجرم سمجھ کر اس کا ساتھ گوارا کر رہی تھی۔
جمی لائیڈ نے یہ سمجھ لیا تھا کہ اس کی بیٹی ضدی طبیعت کی
مالک ہے اور اپنا سب کچھ گنوا کر جب تنظیم میں گھسنے میں کامیاب
ہو گئی ہے تو اپنے اسی غیر اخلاقی ایثار کے صلے میں جستجو بھی
جاری رکھے گی اور شاید اسی لیے اس کے ذہن میں وراثت کا
تصور ابھر آیا۔ اس نے سوچا ہوگا کہ جب بیٹی کے خون میں
اتنی سرکشی شامل ہے تو کیوں نہ وہ خود اسے اپنے ہاتھوں
سے اس طرح تربیت دے کہ اس کی موت کے بعد اس کی
جانشین تنظیم پر قابض ہو سکے۔

مگر ویرا ایک لڑکی تھی۔

معاشرہ مغربی ہو یا مشرقی، آبرو کا تصور ہر جگہ عورت
ہی کی ذات سے وابستہ ہے۔ مرد طے شدہ معاشرتی راستے
سے انحراف کرے تو آوارہ، رنگین مزاج اور بے لگام کہلاتا ہے
جبکہ یہ سب ہلکے پھلکے سے الزام تصور کیے جاتے ہیں لیکن
وہی فعل عورت سے سرزد ہو جائے تو وہ بے آبرو کہلاتی ہے
شاید جمی لائیڈ کے نزدیک اس کی بیٹی کا عورت ہونا ہی اس
کی سربراہی کی راہ میں رکاوٹ بن سکتا تھا لہٰذا اس نے ڈان مرسیانو
کا روپ دھار کر اپنی بیٹی کی تربیت کا بیڑا اٹھا لیا۔

ویرا کی تربیت ہی تھی کہ وہ بالآخر کسی کی رفاقت کو اپنے لیے
باعث ملامت نہیں سمجھتی تھی۔ اس کا خیال تھا کہ اپنی بادشاہی کو
عمل میں لاتے ہوئے اگر وہ کسی سے چند لمحوں یا چند دنوں کے لیے
قریبی تعلق پیدا کر لیتی ہے تو اس کا کچھ نہیں بگڑتا۔ اسی سلسلے
کے تحت وہ اپنی ذات پر کسی حق کو تسلیم کیے بغیر بہت سوں کے
ساتھ دوستی استوار کر چکی تھی۔ اس میں اپنے نسوانی وقار کا
احساس فنا ہو چکا تھا اور بس مردوں کی طرح انا کا جذبہ
احساس باقی رہ گیا تھا کہ حریف کے مقابلے میں برتری
حاصل کی جائے۔ بالادستی برقرار رکھنے کے اسی انوکھے جذبے
کے باعث وہ کامرانی اور ترقی کی منزلیں طے کرتی ہوئی انگلینڈ کے
ان چند مردوں کی صف میں شامل ہو چکی تھی جو اپنے فیصلوں کے
بارے میں خود مختار تصور کیے جاتے تھے اور شاید اسی لیے
اسے کسی دن جمی لائیڈ کا جانشین بننا تھا۔

"اب تنظیم کے بارے میں تمہارا کیا خیال ہے؟"

بھی تھا اپنے معاملات سے پوری طرح باخبر معلوم ہوتا تھا۔

ویرا نے معنی خیز انداز میں میری طرف دیکھا اور انگوٹھے سے ماؤتھ پیس کا کال بٹن دبا کر بولی "میں دیکھے لیتی ہوں لیکن جیری! یہ بھی ہو سکتا ہے کہ میری مداخلت کی پوری ذمے داری تم پر ہو گی ... اوور!"

"ٹھیک ہے!" آواز تشکر آمیز تھی جیسے اس کے سر سے کوئی بڑا بوجھ ہٹ گیا ہو "تم مجھ سے ساڑھے گیارہ کے بعد رابطہ قائم کر سکتی ہو۔ میری میٹنگ اگر بہت اہم نہ ہوتی تو میں تمہیں زحمت نہ دیتا ——— اوور اینڈ آل"

ویرا نے گہرا سانس لے کر ماؤتھ پیس خفیہ خانے میں واپس رکھ دیا۔

"کون تھا؟" ویرا کے فارغ ہوتے ہی میں نے سوال کر ڈالا کیونکہ ابتدا میں وہ جیری کے نام سے اپنی لاعلمی ظاہر کر چکی تھی۔ جب کہ بعد کی گفتگو سے ظاہر ہوا تھا کہ وہ دونوں ایک دوسرے سے بخوبی واقف تھے۔

"وان ہوف" اس نے مشکل سے نگلتے ہوئے بتایا "مقامی بڑوں میں سے ایک ہے۔ عملاً سب سے اہم شخصیت کا مالک ہے"

"لیکن وہ تو جیری کے نام سے کال کر رہا تھا؟"

"اسے ہر بار نام اور آواز بدلنے کا خبط ہے" وہ ناگواری کے ساتھ بولی "تاکہ کوئی پیغام پکڑا بھی جائے تو اس کی ذات بے نقاب نہ ہو سکے۔ اس وقت بھی وہ اصل آواز میں نہیں بول رہا تھا۔ ہم لوگوں کے باہمی رابطے میں ساری اہمیت شناختی کوڈ کی ہوتی ہے۔ اس کے بغیر ہم سے فرشتے بھی اسے شناخت نہ کر سکتے"

"وہ کن چابیوں کی بات کر رہا تھا؟" میں تنظیم کے بارے میں زیادہ سے زیادہ باتیں معلوم کرنے کا موقع ضائع نہیں کرنا چاہتا تھا۔

"امتحانات ملک میں یہی پانچوں تنظیم کا سارا کام چلا رہے تھے۔ ہر ایک کی ذمے داریاں مختلف اور متعین ہیں لیکن کوئی بھی ایک دوسرے کے شعبے سے پوری طرح باخبر نہیں ہے"

"ہیروئن کی ساری خرید و فروخت شاید وان ہوف کے ذمے ہو گی؟"

"تم سب ہی کچھ ایک دفعہ میں کیوں جان لینا چاہتے ہو؟" اس نے چڑ کر کہا "کچھ دیر مجھے خاموش رہ کر سوچنے دو کہ اب کیا کرنا چاہیے؟"

"سوچنا کیا ہے؟ مجھے راستے میں کہیں اتار کر واپس چلی جاؤ۔ اچھا ہے کہ اپنا کام نام قریب سے دیکھ سکو گی تمہیں تجسس بھی تھا اس بارے میں" میں نے اپنے تجسس کا گلا گھونٹتے ہوئے فوراً گفتگو کا رخ موڑ دیا۔

"معاملہ اتنا سیدھا نہیں ہے" وہ متفکر نظر آنے لگی تھی "مجھے گھیرنے کی کوشش بھی ہو سکتی ہے"

"وہ کیسے؟" میں نے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"وان ہوف بہت کینہ پرور آدمی ہے۔ وہ تنظیم میں نہ جانے کتنوں کو روندتا ہوا اپنے موجودہ مقام تک پہنچا ہے۔ اس کا ریکارڈ ہے کہ وہ ہمیشہ اپنے بڑوں کی ٹوہ میں رہا ہے اور ان کی معمولی سی لغزش پر تنظیم کے مفاد کے نام پر سفاکانہ کارروائی کر گزرا ہے اور ایسی ہر کارروائی پر وہ ترقی پاتا رہا ہے"

"تو کیا تنظیم کا سربراہ اتنا اندھا ہے کہ مفاد پرستی اور خلوص میں تمیز نہیں کر سکتا؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"اس کے نزدیک تنظیم افراد پر فوقیت رکھتی ہے اور وان ہوف کی خوش نصیبی ہے کہ اس نے ہر موقع پر تنظیم کو نقصانات سے بچایا ہے۔ شاید وہ تنظیم کے ان چند لوگوں میں سے ہے جو منصب میں بہت نیچے ہونے کے باوجود براہ راست سربراہ سے رابطہ قائم کر سکتے ہیں"

"لیکن اسے تم سے کیا پرخاش ہو سکتی ہے؟"

"سامنے کی بات ہے۔ میں بھی لائینڈ کی نیابت ہونے کا دعویٰ کرتی رہی ہوں اور شاید سب ہی میرے اس کے جائز ہونے پر یقین رکھتے ہیں کیونکہ تنظیم میں مجھے بہت تیزی کے ساتھ ترقی ملی ہے۔ لوگ ذہنی طور پر یہ بات قبول کرتے جا رہے ہیں کہ جی لائینڈ کی جانشین میں ہی قرار پاؤں گی۔ اگر میں راہ سے ہٹا دی جاتی ہوں تو وان ہوف کا راستہ صاف ہو جائے گا"

"لیکن وہ تمہیں گھیرنے کی جرأت کیسے کر سکے گا؟" میرے لیے ویرا کے شبہات قابل قبول نہیں تھے۔

"جرأت نہیں، سازش کہو سازش" وہ بولی "اب ذرا غور کرو کہ لائینڈز کاٹیج تباہ ہو چکا ہے۔ وہاں شاید ہی کوئی ذی روح زندہ بچ سکا ہو۔ وہ علاقہ میرے لیے ممنوع تھا لیکن وان ہوف مجھے بہلا پھسلا کر وہاں بھیجنے میں کامیاب ہو جاتا ہے اور وہیں اس کا کوئی بااعتماد ساتھی یا وہ خود کسی طرح مجھے موت کے گھاٹ اتار دیتا ہے۔ اس طرح ایک بہت موثر اور سیدھی سادی کہانی بن جاتی ہے کہ میں نے لائینڈز کاٹیج کو تباہ کر ڈالا لیکن واردات کے بعد جائے حادثہ سے فرار ہوتے ہوئے کسی بچ جانے والے کی انتقامی کارروائی کا نشانہ بن گئی"

"پہلی بات تو یہ کہ تم لائینڈز کاٹیج کے جملہ مکینوں کی موت کے بارے میں اس قدر پریقین کیوں ہو؟" میں

تنظیم سے بغاوت کی راہ اختیار کرتے ہوئے میں تصور بھی نہیں کر سکتا تھا کہ میں تن تنہا مجرموں کی کسی عالمی تنظیم سے ٹکرانے کا خطرہ مول لے رہا ہوں۔ بظاہر بس اتنی سی بات نظر آتی تھی کہ اسے تو موت کے گھاٹ اتار کر ہیروئن کی تجارت کرنے والوں کے اس مکروہ ٹولے کو نیست و نابود کر دیا جائے۔ پھر پاشا قدم کے ساتھ نت نئے بھید کھلتے چلے گئے۔

بنی مم کے جلد ہی سمٹ جانے کی امید تھی اس کی ابتدا ہی ایسی ہوئی تھی کہ ایک گتھی سلجھنے سے پہلے جانے کتنے الجھاؤ سامنے ہوتے تھے۔ کراچی میں جیوا ہاؤس کی تباہی کے بعد تنظیم کے کئی اہم مہرے میرے ہاتھوں مارے گئے حتیٰ کہ اسے ٹوبی میری نظروں کے سامنے دیوالی سزا کا شکار ہو کر فنا ہو گیا لیکن تنظیم کی جڑیں بدستور پھل پھول رہی تھیں۔

حالات نے کچھ ایسے بے ڈھنگے انداز میں پھیلاؤ اختیار کیا تھا کہ ایک طرف غزالہ ویلا میڈ کی اسیر ہو کر سمندر پار پہنچا دی گئی تھی تو دوسری طرف سلطان شاہ کراچی میں بھٹک رہا تھا۔ لاہور کی صورت حال یہ تھی کہ لاڈ میڈ ز کا نچ کی مکمل بربادی کے باوجود یہ باور کرنا مشکل نظر آ رہا تھا کہ ساری خرابیوں کا سدباب ہو چکا تھا۔ سلطان شاہ کا خیال آتے ہی مجھے وہ فرصت غنیمت معلوم ہوئی اور میں وہاں سے کسی پبلک کال آفس کی تلاش میں نکل کھڑا ہوا۔ گو مجھے کراچی سے لاہور آئے ہوئے چند ہی دن ہوئے تھے لیکن تیزی سے پیش آتے ہوئے واقعات کی رو میں بہتے ہوئے ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے کراچی سے رابطہ ٹوٹے ایک مدت بیت گئی ہو۔

فون پر رابطہ قائم ہوتے ہی میرے کانوں میں غزالہ کے باپ کی شکستہ اور کمزور سی آواز آئی تھی۔ پھر میری آواز پہچان کر تو کرنل کے ضبط کے سارے ہی بندھن ٹوٹ گئے اور میں کسی مجرم کی طرح خاموشی کے ساتھ ریسیور کان سے لگائے کرنل کی گلوگیر آواز میں غزالہ کے بارے میں بہت کچھ سنتا رہا۔ وہ ایک جوان بیٹی کا بوڑھا باپ تھا۔ بیوی کو کینسر کے ایڈوانس اسٹیج میں کھو چکا تھا۔ بیٹا مدتوں سے فاتر العقل رہنے کے بعد اگر علاج کے بعد بتدریج صحت یاب ہو رہا تھا لہٰذا غزالہ کی گمشدگی پر کرنل کا کرب میرے لیے قابل فہم تھا۔

کرنل کے اردگرد کوئی بھی تو ایسا نہیں تھا جس سے وہ اپنے دل کا غبار نکالتا لہٰذا میں نے اسے درمیان میں ٹوکنا مناسب نہ سمجھا۔ جب اس کے سارے گلے شکوے پورے ہو گئے تو میں نے اسے بتایا کہ غزالہ بدستور کسی کی قید میں تھی لیکن اس کے ساتھ پوری طرح عزت و احترام کا سلوک کیا جا رہا تھا بہت کرنے کے باوجود میں اسے یہ نہ بتا سکا کہ اس کی بیٹی اس سے ہزاروں میل دور انگلستان کی سرزمین پر پہنچائی جا چکی تھی۔ کرنل کی جذباتی کیفیت کا اندازہ کرتے ہوئے مجھے پورا یقین تھا کہ وہ یہ خبر ہرگز برداشت نہ کر سکے گا۔

"سب کچھ ٹھیک ہے بیٹے! لیکن یہ تو بتاؤ کہ غزالہ ہمیں کب نظر آئے گی؟ ہماری بیٹی ہمیں کب ملے گی؟ اب تو اس کے انتظار میں آنکھیں بھی پتھرانے لگی ہیں۔" وہ دردناک آواز میں فون پر گڑگڑا رہا تھا۔

"آپ صبر و سکون سے کام لیں کرنل!" میں نے کمزور لہجے میں کہا۔ "میری پوری کوشش ہے کہ وہ جلد از جلد آپ سے آملے۔ اس کی تلاش کے بارے میں سلطان شاہ کو کچھ کام بتا کر آیا تھا پتا نہیں انہیں کس حد تک کامیابی حاصل ہوئی ہے؟" میں نے لطیف پیرائے میں گفتگو کا رخ سلطان شاہ کی ذات کی طرف گھماتے ہوئے کہا۔

"تلاش؟" میری بات پوری ہوتے ہی ریسیور پر کرنل کی زہر گداز چیخ ابھری تھی۔ "تو ابھی تک اس کی تلاش ہی جاری ہے؟ وہ کیسے اور کہاں سے ملے گی میرے بچے؟ میں تو درد کرا ندھا ہو جاؤں گا۔"

"سب کچھ معلوم ہے۔" میں نے صبر سے کام لیتے ہوئے کہا۔ "یہ بھی معلوم ہے کہ وہ ایک عورت کی قید میں ہے لیکن وہ چند شرائط پوری ہوئے بغیر اسے رہا کرنے پر راضی ہوئی ہے۔ اگر یہ معلوم ہو جائے کہ غزالہ کو کہاں رکھا گیا ہے تو ہم اس عورت کی مرضی کی پروا کیے بغیر غزالہ کو رہا کرا سکتے ہیں۔"

"پوری کر دو۔" اس عورت کی ہر شرط پوری کر دو پیسے کی کمی ہے تو مجھے بتاؤ میں اپنا سب کچھ بیچ دوں گا۔ اپنے آپ کو نیلام کر دوں گا مگر مجھے میری غزالہ واپس لا دو!"

کرنل کی وہ کیفیت ہر اعتبار سے قابل فہم تھی اور جذباتی اعتبار سے قابل قبول بھی لیکن نیلام کے بارے میں کہی ہوئی اس کی بات میری طبیعت پر بہت گراں گزری تھی۔ میں نے دل میں سوچا کہ یہ نوبت آ بھی گئی تو کوئی بڈھے کو دو روپے کلو کے حساب سے بھی نہیں خریدے گا مگر میں نے اس موضوع کو نظر انداز کرتے ہوئے کہا۔ "میں تو سلطان شاہ سے معلوم کرنا چاہتا ہوں کہ اس نے کیا کیا ہے؟"

"ابھی بلاتا ہوں۔" کرنل کی رندھی ہوئی آواز ابھری۔ "وہی تو ایک بے چارہ میرا مونس و غم خوار رہ گیا ہے۔ میرے ساتھ بیٹھا آٹھ آٹھ آنسو روتا رہتا ہے ورنہ میں تو شاید گھٹ کر پاگل

ہو گیا ہوتا۔"

چند لمحوں کے سکوت کے بعد ریسیور پر سلطان شاہ کی
مسرت سے مضطرب آواز سنائی دی تھی۔

"اپنے لہجے کو لگام دو سلطان شاہ! بڈھا شاہد تمہارے
قریب ہی موجود ہو گا۔"

"ابھی وہ اندر گیا ہے۔ خدا کے لیے اس کے واسطے
کچھ کر دو ورنہ یہ مجھے پاگل کر دے گا۔ دن بھر میں بیسیوں مرتبہ
گلے مل کر رو چکا ہے۔ آج سے نوعمر لڑکوں کی طرح باتیں بھی
کرنے لگا ہے۔"

اس وقت کاؤنٹر پر کچھ اور لوگ بھی آ کھڑے ہوئے
لہٰذا میں نے اختصار سے کام لیتے ہوئے سوال کیا "تمہارا کیا
رہا؟ بغیر رکے بولتے جاؤ میں جبکہ کال آفس سے بات
کر رہا ہوں۔"

وہ فوراً ہی میری بات سمجھ گیا "ہر طرف ناکامی ہوئی
ہے۔ مہتابی کا پورے شہر میں کہیں سراغ نہیں مل سکا شوگر کین
بھی ... کل سے اچانک غائب ہے۔ تمہارے جانے کے بعد
یوں محسوس ہو رہا ہے جیسے میرے لیے یہاں ہر کام ختم ہو گیا ہو
کل کسی نے رخشی کو بڑی بے دردی کے ساتھ مار ڈالا۔ بالکل یوں
معلوم ہوتا تھا جیسے کسی بھیڑیے کے درندے نے اپنے دانتوں
سے اس کا بدن بھنبھوڑا ہو۔"

رخشی کے بارے میں وہ اطلاع میرے لیے غیر متوقع
نہیں تھی۔ ذاتی معاملات میں وہ دوسروں کو ذہنی ایذا پہنچا
کر سکون محسوس کرنے والوں میں سے تھی۔ مختلف مردوں میں
اپنے بارے میں آتش شوق بھڑکا کر ہارنے والوں کے احساس
بے بسی اور جھلاہٹ سے لطف اندوز ہونے کی عادی تھی۔
اگر اسے کسی ایسے ہی شخص نے مار ڈالا تھا تو مجھے کوئی حیرت
نہیں تھی۔

"تم فوری طور پر اب اپنے سفر کی تیاری شروع کر دو۔ میں کسی
بھی وقت تمہارے پاس پہنچ سکتا ہوں۔"

"ٹھیک ہے! وقت ہو تو سلمیٰ کو بھی فون کر لینا" وہ ہر روز
تمہارے بارے میں دماغ چاٹتی رہتی ہے۔"

میرے بعد آنے والے میری طویل پکڑتی ہوئی گفتگو سے
نالاں نظر آ رہے تھے لہٰذا میں نے فوری طور پر گفتگو ختم کر کے
سلسلہ منقطع کیا اور رقم ادا کر کے باہر آ گیا۔

●

ویرا صفریہ وقت پر واپس لوٹ آئی اس کے چہرے
سے تھکان کا اظہار ہو رہا تھا۔ میں نے اس کے سوار ہوتے ہی
انجن اسٹارٹ کر کے اسٹیرنگ کے پیچھے بڑھا دی۔

"سب کچھ کھنڈر ہو کر رہ گیا" وہ قدرے افسردہ لہجے میں
بولی "وہاں ہزاروں تماشائیوں کا اژدہام ہو گیا ہے۔ پولیس
اور امدادی عملے کی بھی کثرت ہے۔ دھماکوں کی شدت سے کافی
دور دور تک نظر آنے والے شعلوں نے ہر ایک کو خوفزدہ
کر لیا ہے۔"

"وہ قلعہ نما العبیل اور دیو ہیکل مشینیں بھاڑ میں" میں نے
سوال کیا۔

"سب تباہ ہو گیا، کھنڈرات سے جا بجا ملبے میں دبے
ہوئے لوگوں کی چیخ و پکار سنائی دے رہی ہے۔ وہاں قیامت
کا سماں ہے۔ وہ وسیع و عریض میدان جنگ کا سا سماں پیش
کر رہا ہے۔"

"تمہارا کسی سے ٹکراؤ تو نہیں ہوا؟" میں نے عقب نما آئینے
کا زاویہ درست کرتے ہوئے سوال کیا۔

"نہیں، لیکن میں نے ایک گاڑی پہچان لی۔ سرخ رنگ
کی وہ کار کاروان ہوٹل کے ایک منافق دست راست ناصر کی
ملکیت ہے۔ کار شہر سے لائٹ ہاؤس کو جانے والے راستے
اندھیرے میں کھڑی ہوئی تھی۔ اندر کوئی موجود بھی تھا لیکن
تاریکی کے باعث میں اسے پہچان نہ سکی۔"

"تو کیا گاڑی بہت دور کھڑی ہوئی تھی؟"

"نہیں۔ جلسے کے قریب ہی تھی" وہ میرے سوال کا
مقصد سمجھتے ہوئے بولی "لیکن شعلوں کی روشنی غیر یقینی طور
کی وجہ سے دب کر رہ گئی ہے ورنہ شناخت کے لیے دھندلا
انعکاس کافی ہوتا۔"

"اسے اپنے پیچھے تو نہیں لگا لائی ہو؟" میں نے عقب
نما آئینے میں اپنے پیچھے آنے والی ایک کار کے ہیڈ لیمپس کا جائزہ
لیتے ہوئے پوچھا۔

"نہیں!" اس نے حیرت اور بے یقینی کے ساتھ کہا "کیا
کوئی پیچھا کر رہا ہے؟"

"شبہ ہو رہا ہے! ابھی دیکھے لیتے ہیں" میں نے کہا

"ناممکن!" وہ بڑبڑائی "وہ میری جھلک بھی نہ دیکھ پایا
ہو گا۔"

میں نے فوراً ہی گاڑی کی مختلف گلیوں اور سڑکوں پر گھمانا
شروع کر دی مگر وہ روشنیاں مسلسل پیچھے لگی رہیں اور آخر کار
پھر ایک سیدھی سڑک پر نکل آیا۔ اس گھماؤ پھراؤ میں ہی
لینے میں کامیاب ہو گیا تھا کہ اس کار کا رنگ سفید تھا۔

"میں راستے بھر پیچھے کا جائزہ لیتی ہوئی آئی تھی"

"سڑک دور دور تک صاف پڑی ہوئی تھی پھر یہ کہاں سے ہمارے پیچھے لگ گیا۔ اس گاڑی کا رنگ بھی سفید ہے جبکہ ناصر کی کار سرخ رنگ کی تھی۔"

"ہو سکتا ہے کہ یہ مینار پاکستان سے پیچھے لگا ہو۔" میں نے خیال ظاہر کیا۔ "داراں ہوف اگر اس قدر بدطینت آدمی ہے تو وہ ہیرو کی تلاش میں بھی اپنے آدمی چھوڑ سکتا ہے۔ اب تم اپنا پستول سنبھال لو اس کا وار کارگر ہونے سے پہلے تمہیں اس کو گھیرنا ہوگا۔"

"یہ خیال رکھنا کہ وہ بھی نشانہ ہو گا۔"

میں اپنے ذہن میں حکمت عملی مرتب کرتے ہوئے بڑی سڑک پر ہیرو ڈرائیو کرتا رہا۔ پھر ایک چوراہا آنے پر میں نے بائیں طرف مڑنے کا سگنل روشن کرتے ہوئے رفتار سست کر لی۔ تعاقب کرنے والی کار کی رفتار بھی دھیمی ہوئی لیکن اس اثنا میں دونوں کاروں کا درمیانی فاصلہ کم ہو چکا تھا۔ اس نے اپنی کار کا انڈیکیٹر روشن نہیں کیا تھا۔

آخری لمحے پر میں نے بائیں طرف مڑنے کے بجائے بہت تیزی کے ساتھ یوٹرن لیا تھا اور سفید کار کا نشانہ لے کر ہیرو اس کی طرف بڑھا لے گیا تھا۔ میری اس حرکت پر سفید کار چلانے والا بالکل الجھن زدہ تھا لیکن ہیرو کو موت کی طرح اپنی طرف بڑھتے دیکھ کر اس کار والے نے بریک اتنی تیزی کے ساتھ لگائے تھے کہ اس کے ٹائر سڑک پر چیخ اٹھے تھے۔

جوں ہی وہ کار زد میں آئی دیرا نے پھرتی کے ساتھ ہاتھ باہر نکال کر گولی چلا دی اور اگلی کار کا ٹائر پھٹ گیا۔

اس اثنا میں میں دوسرا یوٹرن لے کر سفید کار کے پیچھے ہو لیا تھا۔ یہ یقین ہو چکا تھا کہ اس کار میں صرف ایک ہی آدمی موجود تھا۔

"اس کا اگلا ٹائر پھٹ گیا ہے۔ وہ زیادہ دیر تک اسٹیئرنگ نہ سنبھال سکے گا۔" دیرا نے مجھے آگاہ کیا۔

صورت حال کی نزاکت کا اندازہ لگاتے ہی سفید کار چلانے والے نے بریک لگاتے پھر اپنی کار کے پوری طرح رکنے کا انتظار کیے بغیر گھسٹتی ہوئی کار سے سڑک پر کود گیا۔

میں نے ہیرو سفید کار کے دائیں جانب سے آگے نکالنا چاہی لیکن اسٹیئرنگ پر گرفت ختم ہونے اور دائیں طرف کا اگلا ٹائر بیٹھا ہوا ہونے کے باعث گھسٹتی ہوئی کار رکنے سے پہلے ہی کسی طرح اپنی سمت گھوم کر عین سڑک کے وسط میں آ کر ہیرو کی راہ میں حائل ہو چکی تھی اور اس کا بھاگنے والا داہنی سمت کی ڈھلوان میں کسی چھلاوے کی طرح پوری قوت سے دوڑ رہا تھا۔

راہ مسدود پا کر دیرا میرے روکتے روکتے بھی پستول سمیت نیچے اتر گئی اور بھاگنے والے کو للکارتے ہوئے اس کے تعاقب میں دوڑی۔

مجھے اندازہ تھا کہ بھاگنے والا غیر مسلح نہ ہوگا۔ اگر وہ بھاگتے بھاگتے دیرا کو تنہا دیکھ کر پلٹ پڑتا تو اسے اپنے اسلحہ سے زخمی بھی کر سکتا تھا۔ لہٰذا میں نے ہیرو موڑ کر کچے میں اتار دی اور ایک جھٹکے میں دیرا سے آگے نکل گیا۔

اپنے پیچھے انجن کی طاقتور غراہٹ سن کر بھاگنے والے کو موت سر پر منڈلاتی ہوئی نظر آنے لگی اور اس نے لمحہ بھر کے لیے رک کر اندھا دھند ہیرو پر دو فائر جھونک مارے جو اس کی بوکھلاہٹ کے سبب فضا میں تیر گئے۔ اس ناکامی کے بعد اس نے کوئی چارہ نہ دیکھ کر ایک قریبی گڑھے میں چھلانگ لگا دی۔

میں ہیرو روک کر نیچے اترا لیکن آگے بڑھنے کی ہمت نہ کر سکا۔ اندھیرے گڑھے سے وہ باآسانی مجھے نشانہ بنا سکتا تھا۔ اسی اثنا میں دیرا بھی میرے پاس آ پہنچی۔

"دونوں ہاتھ اٹھا کر گڑھے سے باہر آ جاؤ ورنہ ہم جیپ اندر دھکیل رہے ہیں۔" میں نے سرد لہجے میں کہا لیکن وہ جواب دیے بغیر خاموشی کے ساتھ اپنی کمین گاہ میں دبکا رہا۔

دیرا نے کئی بڑے پتھر اٹھا کر ایک ساتھ گڑھے میں اچھال دیے۔ جواب میں اس کی کراہٹ اور چیخ سنائی دی تھی۔ شاید وہ کسی پتھر کی زد میں آ گیا تھا۔ "اسے یوں ہی سنگسار کیے دیتے ہیں۔" دیرا نے اسے سنانے کے لیے اونچی آواز میں کہتے ہوئے دوبارہ کچھ پتھر پھینکے اور اس بار گڑھے کا قیدی بلبلا اٹھا۔

"بس... ٹھہرو۔" وہ بوکھلائی ہوئی آواز میں بولا تھا۔ "اگر تم جان بخشی کا وعدہ کرو تو میں باہر آ جاتا ہوں؟"

"کوئی وعدہ نہیں کریں گے۔" دیرا غرائی۔ "آنا ہے تو آؤ ورنہ سنگباری میں اب ہم بڑے پتھر استعمال کریں گے۔"

تیسری بار میں نے بھی دیرا کا ساتھ دیا تھا۔ اس مرتبہ اس کی چیخیں بہت کربناک تھیں اور وہ ادھ مرا ہوا باہر آنے پر مجبور ہو گیا تھا۔ اس کی کسی امکانی شرارت کے خطرے کے پیش نظر ہم دونوں گاڑی کی اوٹ میں ہو گئے تھے۔ وہ باہر آیا پھر جتنی دیر میں ہم تاروں کی چھاؤں میں گاڑی کی آڑ سے نکل کر جاتے اس نے میدان صاف پا کر ایک بار پھر دوڑ لگا دی لیکن اس بار وہ اپنی سخت جانی کے باوجود زیادہ دور نکلنے میں کامیاب نہ ہو سکا۔ میں نے فوراً ہی دو تین جستوں میں اسے پیچھے سے جا لیا۔

اس نے فوراً ہی وحشیانہ انداز میں مجھ سے الجھنا چاہا

تھا لیکن … کے ساتھ شروع ہوا سے اسے گھٹنوں
اور … یہاں اس جدوجہد میں اس کے ہاتھ سے پستول
بھی نکل گیا تھا۔ آخرکار اس نے ہانپتے ہوئے ہاتھ پیر ڈال دیے
سڑک کے درمیان آڑی ہو کر کھڑی ہوئی اس گاڑی کی
وجہ سے ہمارا زیادہ دیر تک وہاں ٹھہرنا سود مند نہیں تھا۔
ویران سڑک پر کوئی بھی سواری آ نکلتی تو راستہ مسدود دیکھ کر
کچے میدان میں کھڑی ہوئی ہماری گاڑی کی طرف متوجہ ہونا لازمی
امر تھا لہٰذا ہم دونوں نے اس کی تلاشی لے کر اسے گاڑی کی پچھلی
نشست پر ڈال لیا۔ میں اس کے پاس برابر میں بیٹھا تھا اور
اس بار ڈرائیونگ سیٹ ویرا نے سنبھالی تھی۔

"ذرا بھی چوں چرا کی تو میں گولی مار دوں گا۔" میں نے اپنے
پستول کی نال اس کی پسلیوں میں اڑاتے ہوئے کہا۔ اس دوران میں
میں یہ دیکھ چکا تھا کہ سنگباری اور مار دھاڑ کی وجہ سے وہ خاصا
زخمی ہو چکا تھا۔

"تت… تم لوگ مجھ سے سراسر زیادتی کر رہے ہو۔" وہ
ہانپتے ہوئے بولا۔

"ہمارا پیچھا کیوں کر رہے تھے؟" میں نے درشت لہجے
میں سوال کیا۔

"مجھے شہر میں اس نمبر کی گاڑی کا سراغ لگا کر اس پر نگاہ
رکھنے کی ہدایت کی گئی تھی۔" اس نے جھجکتے ہوئے کہا۔

"ہدایت دینے والا کون تھا؟" میں نے اس کی پسلیوں میں
پستول کی نال کا دباؤ بڑھاتے ہوئے سوال کیا۔

"نن… ناصر۔" اس نے ہکلاتے ہوئے کہا۔ "گاڑی مل
جانے کے بعد مجھے پہلی فرصت میں اسے مطلع کرنا تھا۔"

"تلاش کا حکم کب ملا تھا؟"

"زیادہ سے زیادہ ڈیڑھ گھنٹے پہلے کی بات ہے سینما کے
پاس گاڑی دیکھتے ہی میں وہیں رک گیا تھا۔"

"اسے اطلاع دینے کا ذریعہ کیا ہوتا؟"

"فون۔" وہ گہرے گہرے سانس لیتے ہوئے بولا۔ "اس
نے مجھے دو نمبر دیے تھے۔ پہلا خود اس کا تھا۔ وہ نہ ملتا تو دوسرا
نمبر ڈائل کر کے جو بھی ملتا اسی کو اطلاع دے کر اگلی ہدایات لینا تھیں۔"

میری ہدایت پر اس نے اپنی جیبیں ٹٹول کر کاغذ کا ایک
پرزہ میری طرف بڑھا دیا جس پر دونوں فون نمبر درج تھے مجھے
یقین تھا کہ دوسرا نمبر والن ہورن کا ہوگا۔

وہ ہمارے لیے بالکل غیر اہم اور ناکارہ آدمی تھا۔ یہ امکان
بھی تھا کہ ناصر نے اس کی خدمات معاوضے پر حاصل کی ہوں۔
ایسی صورت میں میں اس کا خون بہانا نہیں چاہتا تھا۔

اسے موت کا خوف دلا کر جب میں نے اعصابی طور پر
بری طرح مفلوج کر دیا تو پھر ہم نے اسے راستے ہی میں اتار دینے کا
فیصلہ کر لیا کیونکہ اس دوران میں وہ اپنی جان بخشی کے عوض
ہمارا ہر مطالبہ تسلیم کرنے پر آمادہ تھا۔ ابتدا میں ویرا اس کا کام تمام
کر دینے پر تلی ہوئی تھی لیکن میں بھیانک … خونوں سے
گزرنے کے بعد اب اس معاملے میں محتاط روی کا رہنا چاہتا تھا
آخرکار … شہر سے ذرا پہلے ہم نے گاڑی روک کر ایک ویران
مقام پر اس سے … خلاصی حاصل کر لی۔

"دیکھ لیا۔" چند ثانیوں تک خاموشی سے ڈرائیونگ کرتے
رہنے کے بعد ویرا تلخ لہجے میں بولی۔ "سب کڑیاں اسی ایک
سمت کا تعین کر رہی ہیں جس کی نشاندہی میں پہلے ہی کر چکی تھی۔
ان حالات میں تمہارا ہوٹل کا رخ کرنا خطرناک ہوگا
تمہیں ٹھکانا بدل لینا چاہیے ورنہ والن ہورن اس سرد جنگ میں
کوئی بھی گھٹیا وار کر سکتا ہے۔ دوسری بات یہ کہ اب ہمیں فوری
طور پر اس گاڑی سے پیچھا چھڑا لینا چاہیے۔ ہو سکتا ہے کہ ناصر
نے اس کی تلاش میں کچھ اور لوگ بھی شہر میں پھیلا رکھے ہوں۔"

"تمہاری دونوں باتیں درست ہیں میں نے بھی یہی سوچا
تھا۔ فرق صرف اتنا ہے کہ میں والن ہورن سے گفتگو کے بعد
گاڑی چھوڑوں گی۔ میں اسے جتانا چاہتی ہوں کہ اس کا کھیل
پوری طرح بے نقاب ہو گیا ہے۔"

"بہتر تو یہ ہوگا کہ دوسرے فون نمبر پہ بات کی جائے،
مجھے یقین ہے کہ کال والن ہورن ہی ریسیو کرے گا۔ یہ حربہ
بوکھلا کر رکھ دے گا۔"

"ابھی اسے اتنا ہوشیار نہیں کروں گی۔" وہ معنی خیز لہجے
میں بولی۔ "ہو سکتا ہے کہ ہمیں اس کو گھیرنا ہی پڑ جائے۔ وہ
… کے ٹھکانے کی نشاندہی میں کام آ سکتا ہے۔"

میں سر ہلا کر رہ گیا۔ اس کا خیال درست ہی تھا۔
والن ہورن نے رابطے کے لیے ساڑھے گیارہ بجے کے
بعد کا وقت دیا تھا لہٰذا شہر کی سڑکوں پر بے مقصد ڈرائیو
کر کے کوئی خطرہ مول لینے کے بجائے ہم نے گاڑی شہر کے
ایک ایسے علاقے میں روک لی جہاں کسی کی نگاہ میں آئے
بغیر ہم مطلوبہ وقت گزار سکتے تھے۔

وقت دھیرے دھیرے گزرتا رہا اور میں سگریٹوں پر سگریٹ
پھونکتا رہا پھر ٹھیک ساڑھے گیارہ بجے میں نے انجن اسٹارٹ
کر کے گاڑی شہر کی ویران سڑکوں پر معتدل رفتار سے آگے
بڑھا دی۔

ویرا ڈیش بورڈ کے نچلے خفیہ خانے سے … ٹرانسمیٹر
نکال کر والن ہورن کے لیے … سگنل نشر کرنے لگی۔

"تم سے کسی کو کیا پرخاش ہو سکتی ہے... شاید گاڑی کسی موقع پر پہچان لی گئی ہوگی اور اب وہ نامعلوم لوگ گاڑی کے دشمن ہو رہے ہیں۔ جو بھی گاڑی پر سوار ہوگا' وہ اس سے اپنا حساب بے باق کرنے کی کوشش کریں گے... اوور!"

"کیا عجیب اتفاق ہے کہ وہ دشمن بھی اسی وقت میدان میں آئے ہیں جب گاڑی میرے تصرف میں ہے۔ کیا پہلے بھی کبھی بجیرو پر اس انداز میں حملہ کرنے کی کوشش کی گئی ہے؟ اوور!"

"نہیں... یہ پہلا واقعہ ہے۔ دراصل یہ گاڑی پورے دو ہفتوں بعد تمہارے لیے نکلوائی گئی ہے۔ ورنہ آخری مہم کے بعد سے گیراج میں بند تھی۔ اوور۔"

"اور آخری مہم کیا تھی؟ اوور!" ویرا پھر جھاڑ کر اس کے پیچھے پڑ گئی تھی۔

"ہیری گل خان کے ایک خفیہ ٹھکانے کی تباہی میں یہ گاڑی استعمال کی گئی تھی وہ اپنی کھیپ بچ جانے کے لیے بھاگنے والوں کو لوٹنے کے لیے ایڑی چوٹی کا زور لگا رہا تھا... اوور!"

"خون خرابا بھی ہوا ہوگا؟ اوور!" ویرا کا لب و لہجہ سپاٹ تھا۔

"اوہ... کے دو یا تین افراد مارے گئے تھے۔ اوور!"

ویرا کی چال کو سمجھے بغیر روانی میں اپنے جھوٹ کو ناپنے کی کوشش کیے جا رہا تھا۔ ہیری گل خان کی کہانی تراشنے سے اس کا مدعا یہی رہا ہوگا کہ بجیرو پر حملے کی کارروائی کی ذمے داری کسی اور پر ڈالتے ہوئے خود کو ویرا کے امکانی شبہات سے محفوظ رکھ سکے۔ اس احمق کو یہ معلوم نہیں تھا کہ ہم اپنا تعاقب کرنے والے کو پکڑ کے یہ معلوم کر چکے تھے کہ وان ہوف کے حکم پر ناصر کے ایما پر شہر میں بجیرو کی تلاش کی مہم جاری تھی۔

"پھر تم میرے مجرم ہوئے۔" اس کے خاموش ہوتے ہی ویرا کی اہانت آمیز آواز ابھری تھی۔ "تم نے ایسی مشتبہ گاڑی میرے ذاتی استعمال کے لیے مخصوص کرکے مجھے دیدہ دانستہ خطرے میں ڈالنے کی کوشش کی ہے۔ میں اسے اپنے خلاف قتل کی بھونڈی سازش تصور کر رہی ہوں اور بتائے دیتی ہوں کہ میں یہ معاملہ اوپر تک لے جاؤں گی... اوور اینڈ آل!"

ویرا نے اختتامی کلمات تو ادا کر دیے لیکن ٹرانسمیٹر آف نہیں کیا لہٰذا فوراً ہی وان ہوف کی بوکھلائی ہوئی آواز ابھری تھی۔ "سلسلہ منقطع مت کرنا۔ تم یقین کرو کہ میری نیت صاف ہے۔ نہ مجھے تم سے کوئی عناد ہے۔ میری غلطی صرف اتنی ہے کہ میں نے اس اہم پہلو کو نظر انداز کر دیا تھا۔ شاید یہ ساری عمر میں میری بڑی غلطی ہے اور میں ہر طرح اس کا ازالہ کرنے کے لیے تیار ہوں اگر تم اپنی شکایت اوپر تک لے گئیں تو میرا مستقبل تاریک ہو جائے گا... اوور!" گردن پھنستے ہی وہ مکارانہ انداز میں خوشامد پر اتر آیا تھا۔

"جب بڑے اپنی ذمے داریوں سے غافل ہو کر کتوں کی طرح آپس میں ایک دوسرے پر بھونکنے لگیں تو چاروں طرف سے ناقابلِ گرفت تباہی حملہ آور ہوتی ہے۔ میں تمہیں معاف نہیں کروں گی وان ہوف۔ تمہارا ماضی ایک کھلی ہوئی کتاب کی طرح میرے سامنے ہے۔ اب خیال آتا ہے کہ شاید ایسی ہی کامیاب سازشوں کے ذریعے تم نے ترقی کا سفر تیزی کے ساتھ طے کیا ہے۔ اب تو مجھے یہ بھی شبہ ہے کہ تم اس وقت واقعی کسی غیر ملکی سفارت خانے کے ملٹری اتاشی سے ملنے گئے تھے۔ اگر واقعی ہوگی تو اس بارے میں بھی تمہارا جھوٹ پکڑا جائے گا۔ آج تمہاری پوری کوشش یہ تھی کہ میں بجیرو میں باہر نکلوں اور ماری جاؤں... اوور!" اسے مدافعت پر آمادہ پاکر ویرا شیر ہو گئی تھی اور اسے وان ہوف کے خلاف اپنے دل کا غبار نکالنے کا موقع مل گیا تھا۔

"غلطی غلطی ہوتی ہے اور میں اسے تسلیم کر رہا ہوں۔ تم غصے میں جو کچھ کہہ رہی ہو اس پر مجھے کوئی ملال نہیں۔ ایک بات غلط ہو جائے تو ساری کڑیاں ہی غلط نظر آنے لگتی ہیں۔ میں بس یہ چاہتا ہوں کہ تم تھوڑی دیر کے لیے مجھ سے مل لو تاکہ میں اپنی پوزیشن کی وضاحت کر سکوں۔ اس کے بعد فیصلے کا اختیار تم کو ہوگا... اوور!"

"اول تو ایسی کوئی ملاقات ہی معمول کے خلاف ہوگی۔ دوئم یہ کہ مجھے تمہاری نیت پر شبہ ہے۔ اس ملاقات میں بھی تمہاری کوئی چال ہو سکتی ہے۔ تم نے اپنے رویے سے مجھے محتاط رہنے پر مجبور کر دیا ہے... اوور!"

"تم میرے پاس نہیں آنا چاہتیں تو اپنا ٹھکانا بتاؤ میں فوراً پہنچتا ہوں... اوور!" ویرا کی گرفت میں آکر وہ بری طرح بلبلایا ہوا تھا اور ہر قیمت پر اس معاملے کو وہیں ختم کرنا چاہ رہا تھا۔ اس کی کوششوں سے ہی اندازہ ہو رہا تھا کہ اسے اپنا اقتدار کتنا عزیز تھا۔

"ٹرانسمیٹر پر موجود رہو۔ میں سوچ کر تھوڑی دیر بعد رابطہ قائم کروں گی... اوور اینڈ آل!" اس بار ویرا نے ہاتھ بڑھا کر خفیہ خانے میں لگے ہوئے ٹرانسمیٹر کا سوئچ بھی آف کر دیا۔

"دیکھ لی؟" "کی مکاری؟" ویرا نے ہنستے ہوئے کہا۔ "لیکن شکایت پر جان ہی نکل کر رہ گئی اس کی۔ اب یہ بتاؤ کہ تمہارا اگلا پروگرام کیا ہے؟ ہمیں اس گاڑی سے جلد از جلد پیچھا چھڑا لینا چاہیے۔"

"واپس لاہور ہی چلتے ہیں۔" میں نے بجیرو کی رفتار سست

وہی حتیٰ کہ شتری عہدیدار نے بھی اپنے تجربات اور گھر سے
مشاہدات کو قلم بند کیا ہے تاکہ ہمارے صاحب اس مارشل ریس
کو سمجھ سکیں اور ہمارا یہ اندازہ ہے کہ یہ لوگ ایک ہزار برس بعد
بھی اپنے رسم و رواج پر کسی غیر قانون کی بالادستی برداشت نہیں
کریں گے۔ ان کے یہاں غیرت، حمیت اور بہادری کے
بہت کثرت ہے اور بعض اوقات ناقابلِ فہم تصورات رائج ہیں،
یوں سمجھو کہ ہمارے حساب سے قانون کے سرے میں یہ لاقانونیت
کے جذبے ہیں۔ جبکہ انگلینڈ اٹلی یا یورپ کے کسی دوسرے
ملک میں قانون سے ماورا ایک بالشت زمین بھی نہیں مل سکی۔
یہاں قانون ہیروئن کو زیرِ تصور کرتا ہے۔ لسے قانون کو پہلے سے
خارج کیا جا چکا ہے یہ دوسری بات ہے کہ وہاں بھی لوگ
قانون کی نظروں میں دھول جھونک کر اس کا ٹیکن دیا کرتے ہیں
لیکن اس کی تیاری کا کوئی مستقل ٹھکانہ وہاں چند ہفتوں سے
زیادہ نہیں پنپ سکتا۔ یہاں ہم صرف ان لوگوں کی فطرت کے
عین مطابق اپنے تجربات کی روشنی میں سمجھے یا کہ ان کو صدیوں
کی کڑی مشقت کے باوجود کبھی خوشحالی نصیب نہ ہو سکی۔ نہ ان
کے بے روزگاروں کے مواقع فراہم کیے گئے جب کہ زمین ان کی
ہے قانون ان کا ہے تو پھر وہ خود کارخانے کیوں نہیں لگاتے
جبکہ رواداری کے جذبے سے ہم حق اور مالی اعانت پر
آمادہ ہیں۔ یہاں تک بات ان کی سمجھ میں آ گئی پھر کارخانوں کی
نوعیت کا سوال اٹھا تو بتایا گیا کہ طلب اور رسد کے اصول
کے تحت وہی چیز بنانا چاہیے جس کا خام مال مقامی طور پر
دستیاب ہے اور جسے منہ مانگے داموں پر بیچا جا سکتا ہے چوں خان
کے پارسا شہزادوں اور کئی اخوان نے ہیروئن کا نام سنتے ہی شدت
سے مخالفت کی لیکن چرس اور افیم کی بھاری پیداوار کا کوئی مناسب
جواز نہ فراہم کر سکے۔ چرس بھی مہلک نشہ ہے، غذا کی احتیاط نہ
کی جائے تو اندر سے کھوکھلا کر دیتا ہے۔ افیم مقدار سے زیادہ
کھالی جائے یا اس کا تیل پی لیا جائے تو فوری موت واقع
ہو سکتی ہے۔ یہ دو وسائل ان کے اپنے ماحول میں سے تھے
پھر بہت سی ملٹی نیشنل دوا ساز کمپنیاں ایسے مرکبات بنا رہی ہیں
جو نشہ آور ہوتے ہیں۔ انھیں مریضوں پر معالج کی زیرِ نگرانی آزمایا
جائے تو شفا ہوتی ہے۔ عام لوگ خرید کر یہ گولی کھانے لگیں تو
اس نشے کے عادی ہونے لگتے ہیں لیکن کبھی کسی نے ان کمپنیوں
کو بند کرنے یا مرکبات کی تیاری پر پابندی لگانے کا مطالبہ کیا
پھر دنیا بھر کے اسلحہ ساز ادارے ہر روز لاکھوں ٹن کی مقدار میں
بارود کی بوچھاڑ بنا اور بیچ رہے ہیں جو انسانوں کا وجود تک ختم
کر سکتے ہیں لیکن یہ صلاحیت شرمندگی کے بجائے قومی طاقت

کا سرچشمہ شمار کی جاتی ہے۔ مسابقت کے اس کاروبار کی دوڑ میں
زندہ رہنے کے لیے خود اپنے اصول وضع کرنے پڑتے ہیں۔
انھیں سمجھایا گیا کہ اگر وہ اپنی اگلی نسلوں کو خوشحال اور تعلیم یافتہ
دیکھنا چاہتے ہیں تو انھیں مادی کامیابیوں کے لیے وہ شارٹ کٹ
اختیار کرنا ہوگا جو اپنے مخصوص حالات کے تحت وہ بخوبی اختیار
کر سکتے ہیں۔ بات ذہنوں میں اتر گئی اور اب جو ان کے کارخانوں
پر میلی نگاہ ڈالے گا انھیں اپنے مقابل تیغِ بے نیام پائے گا
کیونکہ مالی مفاد کے ساتھ ان کارخانوں کا برقرار رہنا ان کے
لیے عزت کا سوال ہے۔ تمھیں یہ سن کر حیرت ہوگی کہ ان علاقوں
میں آج تک ہیروئن کا کوئی عادی دریافت نہیں ہو سکا۔ وہ
خود اسے استعمال نہیں کرتے۔ آج یہ عالم ہے کہ......
بڑے بڑے لوگ ایسے کارخانوں کے مالک ہیں۔ تم اپنے
سارے وسائل بھی یکجا کر دو تو انھیں اس آمدنی کا عشرِ عشیر بھی
نہیں دے سکتے جو وہ ہیروئن کی تجارت سے کما رہے ہیں۔
ان افلاس زدہ علاقوں میں آج خوشحالی کا دور دورہ ہے کیونکہ
طلب اور رسد کے نظریے کے تحت انھوں نے اپنی ترجیحات
کا تعین کر لیا ہے۔ وہ بولتے بولتے وہ کسی خیال کے زیرِ اثر ہنسی
اور سگریٹ کا ایک گہرا کش لیتے ہوئے مکارانہ لہجے میں بولی۔
"اس سارے کھیل میں ان لوگوں کی فرنگی دشمنی سے بھی فائدہ
اٹھایا گیا ہے کیونکہ انھوں نے انگریز کو اس کے دورِ اقتدار میں
ایک لمحے کو بھی چین نہیں لینے دیا تھا۔ وہ یورپی غلاموں کے ساتھ
یہ سمجھتے ہیں کہ ان کی بنائی ہوئی نوّے فیصد سے زیادہ ہیروئن انگریز
اور دوسری سفید فام قومیں استعمال کرتی ہیں۔ اس طرح وہ انگریزوں
سے اس ستم کا انتقام لے رہے ہیں جو اس نے برصغیر میں چائے
کو مقبول بنانے کے لیے چلائی تھی۔ اسے وہ نشہ سمجھتے ہیں اور
سبز چائے پیتے ہیں جو مروجہ چائے سے بالکل مختلف اور
صحت افزا ہوتی ہے۔ یہ آسان مرحلے نہیں تھے۔ سچی بات تو
یہ ہے کہ ہم نے چند برس پہلے جس پودے کی آبیاری کی تھی،
اب کہیں اس کا پھل کھانے کا موقع آیا ہے اور تم دیکھو گے
کہ جس طالع آزما نے انھیں اکھاڑنے کا ارادہ کیا اس کو بدترین
کشت و خون اور مزاحمت کا سامنا کرنا ہوگا۔"

میرے اندازوں کے بارے میں اس کی معلومات مجھ سے
کہیں زیادہ اور قابلِ رشک تھیں لہٰذا بہتر یہی تھا کہ میں موضوع
کو طول دینے کے بجائے خاموشی اختیار کر لیتا۔

ہیروئن کی مہیب بلا نے جس انداز میں ہمارے پورے
معاشرے کو گرفت میں لیا تھا اس کی ذمے داری کسی ایک
آدھ فرد پر نہیں ڈالی جا سکتی تھی۔ اس کا فرض ایک بین الاقوامی

اچھا ہاتھ ڈال کر مجھے ہوشیار نہیں کرنا چاہتا تھا۔"

"انگریزی سے معنت ادا کی گئی تھی۔" میں نے جیب سے کاغذ نکال کر اس کی طرف بڑھا دیا۔ "فون نمبر کے حوالے سے اس کا پتہ آیا ہوں۔ اجلی فوراً ہی اس پر دھاوا بولنا ہوگا۔"

"بڑا مشکل کام ہے۔" وہ پُرتشویش لہجے میں بولی۔ "بنگالے رہنے والے لوگوں کی بھیڑ میں وہاں رہتا ہے۔ میں اکیلی گئی تو وہ بری صورت دیکھتے ہی بدمعاشی پر تل جائے گا۔ تمہیں ساتھ لے جاؤں تو وہ تمہاری صورت دیکھتے ہی بھڑک جائے گا۔ تم اس کے قبیلے سے وابستہ تھے تو وہ تمہیں ضرور پہچانتا ہوگا۔"

"لیکن میرا اُس سے کبھی کسی غیرملکی سے سامنا نہیں ہوا ہے۔"

"بچوں جیسی باتیں نہ کرو۔" وہ ناخوشگوار لہجے میں بولی۔ "الفاظ ادا... کے بجائے تصاویر سے بھی کام لیا جا سکتا ہے اور تم پچھلے دنوں تنظیم کے سارے ہی بڑوں کے نیچے در سر شے رہے ہو۔"

"میری دانست میں وان ہوف کی سرزنش اب بھی اتنی زور دار نہیں ہے جتنی تم سمجھ رہی ہو۔"

"کیا منصوبہ ہے تمہارے ذہن میں ہے؟"

"منصوبہ یہی ہے۔ پہلے یہ بتاؤ کہ یہاں مامور کیے جانے والے کیا سب ہی غیرملکی اردو جانتے ہیں؟"

"اس کے بغیر کام چلانا مشکل ہوتا ہے۔ بعض اوقات نچلے طبقے کے جاہل لوگوں سے براہ راست کام لینا پڑتا ہے تو مقامی زبان کے سوا کچھ کام نہیں آتا۔ جہاں کام کرنا ہو وہاں کی زبان سیکھنا پڑتی ہے۔"

"وان ہوف سے سامنا ہوا تو سب سے پہلے اسے گالیاں نکالوں گا پھر کچھ سوچا جائے گا۔"

"لیکن میری سمجھ میں نہیں آتا کہ تم اس بات سے کیا سوچے بیٹھے ہو۔" وہ الجھن آمیز لہجے میں بولی۔

"ابھی ہم ائرپورٹ جا رہے ہیں۔ گاڑی وہیں چھوڑ کر ہم ٹیکسی میں سوار ہو کر وان ہوف کی قیام گاہ کا جائزہ لیں گے پھر ائرپورٹ واپس آئیں گے۔"

"اس کی کیا ضرورت ہے؟ یہ گاڑی ہماری گردن کیوں لینے کا سبب بن جائے گی؟" اس نے میری بات کاٹ کر سوال کیا۔

"گاڑی میں اسلحہ موجود ہے جسے ہم ٹیکسی میں لاد کر نہیں لے جا سکتے۔ ٹیکسی والے پر واپسی کے لیے انحصار نہیں کیا جا سکتا۔ ... ہو سکتے ہیں ... کے بعد وہ تعاقب ... ایسی صورت میں اگر ... جانا پڑ گیا تو اپنی سواری نہ ہونے کی صورت میں پھر ... گے۔ اب میں جو کچھ کہہ رہا ہوں، وہ خاموشی کے ساتھ سنتی

رکھو جرح بعد میں کر لینا۔"

"اچھا، میں خاموش ہوں۔" اس نے میرے بازو پر چٹکی لے کر سگریٹ سلگانا شروع کر دی۔

"مجھے کسی مقررہ جگہ اتار کر تم تنہا ہی اکیلی وان ہوف کے گھر جاؤ گی۔ گاڑی باہر پارک کرو گی اور اندر جاتے ہوئے دروازہ مقفل نہیں کرو گی تاکہ بوقت ضرورت میں اندر چھپے ہوئے اسلحہ تک رسائی حاصل کر سکوں۔" میں نے تفصیلات بتاتے ہوئے ترتیب برقرار رکھنا ضروری سمجھی تھی۔ "تمہارے ساتھ ایک بھرا ہوا پستول ہوگا، دوسرا پستول میری تحویل میں ہوگا۔ گفتگو کے جواب میں جو بھی ہو تم اس کے ساتھ اندر نہیں جاؤ گی بلکہ اپنے حوالے سے وان ہوف کو وہیں باہر طلب کرو گی۔ اس کی شناخت سے مطمئن ہو کر تم واپس ہاتھ بلند کرو گی اور میں تمہاری قریبی دیوار پر ایک ... کروں گا تاکہ تم وان ہوف کو باہر اپنے ساتھیوں کے محاصرے کا یقین دلا سکو۔ اس کے دل میں کوئی غلط ارادہ موجود بھی ہوا تو ان حالات میں وہ تمہارے خلاف کوئی کارروائی کرنے کی جرأت نہیں کر سکے گا۔ اس بنیادی تحفظ کے بعد اگلے اقدام کا انحصار تمہاری صوابدید پر ہوگا۔"

"بہت شاندار ... منصوبہ ہے لیکن اتنا بکھیڑا پھیلانے کی کیا ضرورت ہے۔ اس کے باہر آتے ہی گولی مار کر فرار ہوا جا سکتا ہے۔"

"بشرطیکہ وہ اسی قدر احمق ہو جتنا تم سمجھ رہی ہو۔ وہ بھی کسی حفاظتی حصار کے بغیر تمہارا نام سن کر باہر دوڑا نہیں آئے گا پھر تم اس کے چار ساتھیوں سے بھی لاعلم ہو۔ وان ہوف سے لگے ہاتھوں اس بارے میں بھی باز پرس کی جا سکتی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ یہ معلومات کسی مرحلے پر کام آ جائیں۔"

"میرے ساتھ مل کر کام کرنا ہے تو یہ بات بے بات پر اپنی بالادستی جتانا چھوڑ دو۔ میں ویسے ہی تمہاری ذہانت کا احترام کرتی ہوں۔" اس نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔

"یہ الزام تم نہیں لگا سکتی ہو۔ ابھی تھوڑی دیر پہلے تم نے مجھے بچوں سے تشبیہ دی تھی جب کہ میں بھی تمہاری ... پر انگلی رکھ سکتا ہوں۔"

"پھر آ گئے اپنی گھٹیا باتوں پر۔" وہ تنک کر بولی۔ "میں کہہ چکی ہوں کہ کام کے وقت مجھے صرف ایک سرد مہر کارکن سمجھا کرو۔ میرے نسوانی احساسات ذہن میں کہیں دفن ہو کر رہ جاتے ہیں۔"

"تمہارے حسین چہرے کے ساتھ خواجہ سرا کا تصور کیا جا سکتا ہے، کسی مرد کا نہیں۔ نقاب لگا دو تو کچھ بھی سمجھ سکتا ہوں۔"

"یہ خواجہ سرا کیا ہوتا ہے؟" غالباً یہ اردو کا کوئی لفظ اس کے سر پر سے گزر گیا تھا۔

گاڑی میں اس کے بعد اعصاب شکن سناٹا چھا گیا۔

وان ہوف والی سڑک پر داخل ہونے کے بعد ویرا نے ان کے مکان سے ذرا پہلے گاڑی روکی تو میں کچھ کہے بغیر خاموشی کے ساتھ نیچے اترا اور وان ہوف کی کمین گاہ کے مقابل اندھیرے میں اس وسیع قطعۂ اراضی میں داخل ہو گیا جہاں ہر طرف خود رو جھاڑیوں کا جنگل پھیلا ہوا تھا۔ اس اثنا میں ویرا حسب منصوبہ مکان کے پھاٹک سے ذرا پہلے رک چکی تھی۔ گیٹ لیمپ کی روشنی میں میں دیکھ سکتا تھا کہ وہ بائیں ہاتھ میں نیچے دبانے کے قریب ماؤتھ پیس سے کچھ بول رہی تھی۔

لمحہ لمحہ کر کے وقت گزرتا رہا۔ اسی طرح کئی منٹ گزر گئے لیکن آہنی پھاٹک پر ویرا کی گفتگو جاری رہی۔ مجھے الجھن ہونے لگی کہ نجانے کون سی کہانی چھیڑ دی تھی کہ ختم ہونے کا نام ہی نہیں لے رہی تھی اور اگر ویرا کو دوسری طرف سے جواب نہیں مل رہا تھا تو یوں وقت برباد کرنے کے بجائے سیدھا سا حل تھا کہ وہ نیچے اتر کر اطلاعی گھنٹی کا بٹن دبا دیتی۔

آخر کار خدا خدا کر کے وہ سلسلہ ختم ہوا۔ ویرا کا ہاتھ خالی نظر آنے لگا اور اب وان ہوف کا انتظار شروع ہو گیا۔ اس نے پھاٹک تک آنے میں غیر معمولی وقت لیا تھا اور بہت احتیاط کے ساتھ دروازہ کھولا تھا۔ روشنی میں دور ہی سے اندازہ ہو رہا تھا کہ اس کے جسم کی ساخت بے حد واضح تھی اور جسم پر بلٹ پروف جیکٹ اور سر پر ہیلمٹ پہنے ہوئے تھا جس کے چھجے نے اس کی پوری پیشانی کو ڈھانپ لیا تھا۔ ویرا ابھی گاڑی کی ڈرائیونگ سیٹ سے نیچے اتری اور ان دونوں میں براہ راست گفتگو چھڑ گئی۔

وان ہوف کے بارے میں میرا اندازہ درست ہی ثابت ہوا تھا کہ باہر نکلنے سے پہلے اس نے اپنے اوپر کسی اچانک قاتلانہ حملے کا سد باب ضروری سمجھا تھا اور اب وہ سکون کے ساتھ ویرا سے بات کر رہا تھا۔ ابتدا میں دونوں نارمل نظر آ رہے تھے شاید پہلی دو بدو ملاقات پر باہمی شناخت کے مقررہ فقروں کا تبادلہ ہو رہا تھا پھر وان ہوف کی حرکات و سکنات سے اختلاف کا اظہار ہونے لگا۔ میں نے اندازہ لگایا کہ وہ ویرا کی کسی بات کو ماننے پر آمادہ نہیں تھا اور شاید اس کے داہنے ہاتھ میں چھپا ہوا کوئی ہتھیار بھی موجود تھا۔

ویرا اپنے سن و سال کے مقابلے میں کہیں زیادہ تجربہ کار تھی لیکن وان ہوف بھی ایک گرگ باراں دیدہ تھا وہ سمجھ گیا ہوگا کہ ویرا کے ساتھ جانے میں اسے کس قسم کے خطرات لاحق ہو سکتے تھے۔ ان میں وہ مناظرہ کئی منٹ جاری رہا اور میں بے آواز پستول اپنے ہاتھ میں تھامے ویرا کا داہنا ہاتھ بلند ہونے کا انتظار کرتا رہا۔

پھر گویا سب کچھ میرے منصوبے کے مطابق طے ہو گیا۔

ویرا نے اچانک داہنا ہاتھ فضا میں بلند کیا اور میں نے ان دونوں کو باتیں کرتے ہوئے پستول کی نال آہنی پھاٹک کے سرے پر جمائے ہوئے کنکریٹ کے ستون کی طرف اٹھا کر ٹریگر دبا دیا۔ ہلکے کھٹکے کے ساتھ ایک آتشیں لکیر فضا میں ابھرتی ہوئی بڑھی اور گولی ستون میں پیوست ہو گئی۔

وہاں پھیلے ہوئے سناٹے میں کنکریٹ میں گولی گھسنے کی آواز اور اس سے پہلے بارود کی چمک نے ان دونوں کی توجہ اپنی طرف مبذول کر لی اور وہ ستون کے نچلے حصے پر جھک پڑے اور پھر وہ دونوں آہنی پھاٹک کے پیچھے روپوش ہو گئے۔

میں مزید کئی منٹ تک سانس روکے ان جھاڑیوں میں چھپا رہا۔ اتنی چپقلش اور بحث کے بعد مجھے وان ہوف کے رد عمل کا انتظار تھا۔ اگر اس کے ساتھ خاصی نفری تھی تو ویرا کے اندر چلے جانے کے بعد کسی نہ کسی کو باہر آنا چاہیے تھا۔ پھر قریب و جوار کا جائزہ لینے کے لیے باہر نکلنا چاہیے تھا مگر دوسری طرف مسلسل سکوت چھایا ہوا تھا۔ ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے وان ہوف نے اپنے موجود رہنے کے ساتھ ہی ویرا کی بتائی ہوئی صورت حال کو جوں کا توں قبول کر لیا تھا اور فی الوقت صرف گاڑی کا داخلہ ترک کر دیا تھا۔

وان ہوف کے اس فیصلے کی دو ہی وجوہ ہو سکتی تھیں۔ اسے ویرا کی مبالغہ آمیز کہانی پر یقین آ گیا تھا جو پورے علاقے کے گرد محاصرے کا تصور اجاگر کرتی تھی یا وہ وہاں تنہا تھا اور بیک وقت دو محاذوں پر الجھنا اس کے بس سے باہر تھا۔ وان ہوف نے محاصرے کی کہانی پر یقین کیا ہو یا نہ کیا ہو، میرے بے آواز فائر نے اسے یہ یقین ضرور دلا دیا تھا کہ ویرا وہاں اکیلی نہیں پہنچی تھی۔ اس کا کم از کم ایک مسلح ساتھی وان ہوف کی نظروں سے اب بھی پوشیدہ تھا۔

میں کافی دیر تک دوسری جانب سے جوابی وار کا منتظر رہا لیکن دوسری طرف چھائے ہوئے سناٹے سے میں جلد ہی اکتا گیا۔ ویرا اندر پہنچ کر نہ جانے کن حالات سے دوچار ہوئی تھی اور فوری طور پر اس کی واپسی کے آثار بھی نظر نہیں آ رہے تھے لہٰذا میں نے اپنی جگہ چھوڑ کر کچھ کر گزرنے کا فیصلہ کر لیا۔

میں اس کی کمین گاہ کے پھاٹک پر نظر جمائے خاردار جھاڑیوں سے بچتا ہوا آگے بڑھا اور راستے پر رک کر چند لمحوں کے توقف کے بعد تیز تیز قدموں سے چلتا ہوا پجیرو کی طرف بڑھا جس کے دروازے مقفل نہیں تھے۔ گاڑی کی اوٹ میں جا کر چند لمحوں کے لیے رکا اور میدان صاف پا کر آہستگی کے ساتھ عقبی دروازہ کھول کر اندر گھس گیا۔

ویرا نے گاڑی کی عقبی نشستوں کے نیچے اسلحہ چھپا رکھا تھا

میں نے پستول کو اس ڈھیر میں سے دو دستی بموں اور ٹامی گن کا انتخاب
کیا۔ پستول سمیت بموں کو جیبوں میں ٹھونسا اور ٹامی گن کا سیفٹی کیچ ہٹاتے
ہی جانا تھا ہوا دوسرے دروازے سے وہاں موت کی سیاہ گاہ کی
صورت میں اتر گیا۔

میری خوش نصیبی یا وہاں موت کی بدنصیبی تھی کہ آہنی پھاٹک
کو دوبارہ اندر سے بولٹ نہیں کیا گیا تھا اور زور ڈالتے ہی
کوئی آواز پیدا کیے بغیر اندر کی طرف کھلتا چلا گیا تھا۔

اس مرحلے پر میں پھر ٹھٹکا اور اندر سناٹے کا احساس کرتے
ہی اندر گھس گیا پھر شاید وہ لاشعوری لہر ہی تھی جس نے خطرے
کا سگنل دیا۔ میں بجلی کی سی سرعت کے ساتھ گھوما تو گیٹ لیمپ
کی روشنی میں جھکے ہوئے آہنی پھاٹک کی اوٹ سے نکلتے ہوئے جسم
والا ایک پستہ قامت شخص اپنے اوپر حملہ آور ہوتا ہوا نظر آیا اس
کے ہاتھ میں گندہ نما کوئی چیز تھی جسے وہ پوری قوت کے ساتھ
میرے سر پر رسید کرنا چاہ رہا تھا۔

وہ میرے متوجہ ہونے تک ایسی پوزیشن میں آچکا تھا کہ
میرے لیے اسے روکنا ناممکن ہو کر رہ گیا تھا لہٰذا میں مدافعانہ انداز
میں دائیں طرف جھکتا چلا گیا اور پھر میرے بائیں شانے پر قیامت
ٹوٹ پڑی۔ میں نے بہت مشکل سے اپنی چیخ ضبط کی اور دل ہی
دل میں اپنے بچ جانے پر خدا کا شکر ادا کیا کیونکہ وہ وار اگر شانے
پر پڑا ہوتا تو شاید میری کھوپڑی کی ہڈیاں ناقابلِ شمار حصوں میں تقسیم
ہو گئی ہوتیں۔ وہ پستہ قامت شخص طاقت کے بل پر ایک ہی وار میں میرا کام
تمام کرنے کا ارادہ رکھتا تھا۔

پستہ قامت ہونے کی وجہ سے وار کرتے ہوئے اسے اپنے
پنجوں پر زور دینا پڑا تھا پھر جب اس کا گندہ نما آلۂ قتل میرے پیٹ تک
کے بجائے خاصا نیچے آ کر میرے بائیں شانے پر رکا تو وہ بھی اپنا
توازن برقرار نہ رکھ سکا۔ گندہ جھٹکے کے ساتھ ہی اس کی گرفت سے
نکل کر زمین پر گر گیا اور وہ لڑکھڑاتا ہوا میرے اوپر آ رہا۔

میں نے اس کی بھرپور ضرب سے بچتے ہوئے یہ اندازہ
لگا لیا تھا کہ اپنے اوچھے وار کی جھونک میں وہ لامحالہ قدم جمانے
نہ رکھ سکے گا اور میرے اوپر آ گرے گا لہٰذا میں نے دایاں گھٹنا اٹھا
رکھا بلند کیا اور وہ اپنے پیٹ کے نچلے حصے پر لگنے والی ضرب سے
کراہتا ہوا پیچھے الٹ گیا لیکن اس میں کسی گینڈے جیسی قوت برداشت
تھی کہ اس کے منہ سے بس ایک دبی دبی سی سانس خراہٹ ہی
نکل سکی۔

مجھ سے چند قدم دور گرنے کے بعد اس کا جسم یوں پلٹا
جیسے وہ پھرتی سے زمین سے اٹھنا چاہتا ہو لیکن وہ اس کوشش
میں کامیاب ہوئے بغیر وہیں بے حس و حرکت ہو گیا۔

میرے لیے اپنی لگائی ہوئی ضرب کا نتیجہ دیکھنا ضروری تھا
لہٰذا میں اپنی جگہ کھڑا بغور اس کا جائزہ لیتا رہا لیکن اس کے
جسم میں ذرا بھی جنبش پیدا نہ ہوئی تب مجھے اندیشہ ہوا کہ کہیں وہ مر ہی
نہ گیا ہو لہٰذا میں اس کا جسم ہلا جلا کر دیکھنے کی نیت سے آگے بڑھا
مگر جوں ہی میں اس کی زد میں آیا اس نے حیرت ناک سرعت کے
ساتھ دونوں ہاتھوں سے میری پنڈلیاں جکڑ لیں۔ اس کی جونک
جیسی گرفت سے اندازہ ہوا کہ گٹھے ہوئے جسم کے ساتھ ہی وہ
بے پناہ قوت کا مالک بھی تھا اور شاید اسی گھمنڈ میں اسلحے سے مجھے
زیر کرنے کے بجائے اس نے زورِ بازو آزمانے کو ترجیح دی تھی
میں نے ٹامی گن کی نال کسی لاٹھی کی طرح زمین پر ٹکا کر سنبھالا
لینا چاہا مگر پوری کوشش کے باوجود خود کو گرنے سے نہ بچا سکا۔
جسمانی طور پر اسے مجھ پر واضح برتری حاصل تھی۔ اگر اسے ایک
بار بھی مجھ پر حاوی ہونے کا موقع مل جاتا تو میرے لیے اس کے
چنگل سے نکلنا ناممکن ہو جاتا۔

میں نے اپنی ٹانگوں کو اس کی مضبوط گرفت سے نکالنے
کی کوشش کرتے ہوئے ٹامی گن پر اپنی گرفت درست کی اور اس
کی نال تھام کر کندہ پوری قوت سے اس کے سر پر دے مارا۔ اس
بار گٹھے ہوئے جسم والے مقابل کی چیخ بہت کربناک اور بلند
آہنگ تھی اس نے اضطراری طور پر میری ٹانگیں چھوڑ دیں اور زمین
پر ماہیٔ بے آب کی طرح تڑپنے لگا۔

میں بدن جھاڑتے ہوئے زمین سے اٹھ گیا۔ اس کی حالت
لمحہ بہ لمحہ ابتر ہوتی جا رہی تھی۔ پھٹے ہوئے سر سے بری طرح خون
ابل رہا تھا پھر میرے دیکھتے ہی دیکھتے وہ ساکت ہو گیا۔

مجھے حیرت تھی کہ اتنی دھینگا مشتی اور مرنے والے کی دو تین
چیخوں کے باوجود اندر سے کسی نے صورتِ حال کا جائزہ لینے کی
ضرورت محسوس نہیں کی تھی۔

ویلا کے اندر غالب رہا ہو یا مغلوب کسی نہ کسی کو پہلی چیخ سنتے
ہی صورتِ حال کا جائزہ لینے کے لیے چوری چھپے یا بانگِ دہل
باہر آنا چاہیے تھا لیکن وہاں تو ایسے لاتعلق سناٹے کا راج تھا
جیسے مرنے والے کے علاوہ اس عمارت میں کسی ذی نفس کا سرے
سے وجود ہی نہ ہو۔

اس غیر معمولی سکوت نے میری چھٹی حس کو بیدار کر دیا۔ اندر
کی صورتِ حال بہت غیر یقینی اور مخدوش تھی اور میری ذرا سی بھی
لغزش میری زندگی پر اختتامی مہر ثبت کر سکتی تھی۔

میں پوری ہوشیاری کے ساتھ دبے قدموں عمارت کے
داخلی دروازے کی طرف بڑھنے لگا۔ بھری ہوئی ٹامی گن میرے ہاتھ
میں تیار تھی اور میں کسی بھی ناگہانی صورتِ حال سے دوچار ہونے

ہی اس کا جیتی دہانہ کھول دینے کا مصمم ارادہ کر چکا تھا۔ اپنے سامنے سے بھی محتاط رہتے ہوئے میں برآمدہ عبور کر کے پر تکلف نشست گاہ میں داخل ہوا جو ویران پڑی ہوئی تھی پھر دوسری سمت کا دروازہ عبور کر کے ایک راہداری میں نکل گیا۔

بستہ قامت کی پرشور موت کے بعد عمارت میں وہ سناٹا نہایت غیر حقیقی لگ رہا تھا۔ مجھے شبہ ہونے لگا کہ کہیں وان ہوف ویرا لائیڈ کو ٹھکانے لگا کر عقبی راستے سے فرار نہ ہو گیا ہو۔ راہداری میں ایک طرف ویران کچن کے لیے سپاٹ دیوار تھی اور دائیں طرف دو بائیں بند دروازے تھے جن کے پیچھے روشنی ہو رہی تھی۔ اس روشنی کا اظہار فرش اور دروازوں کی درمیانی جھری سے باہر گرنے والے انعکاس سے ہو رہا تھا۔

میں نے بند دروازے کا دستہ گھما کر پہلا دروازہ کھولا تو وہ کمرہ ویران اور غیر آباد نظر آیا۔ ہر شے سے ایسی اداسی ٹپک رہی تھی جیسے مدتوں سے اس کمرے میں کسی ذی روح نے قدم نہ رکھا ہو۔ فرش پر گرد کی خاصی واضح تہہ جمی ہوئی تھی جس پر کسی قسم کا کوئی نشان نظر نہیں آ رہا تھا لہٰذا میں وہاں وقت برباد کرنے کے بجائے فوراً راہداری میں واپس نکل آیا۔ دبے قدموں تھوڑی سی پیش قدمی کے بعد میں نے دوسرے کمرے کا دروازہ کھولا تو میرا اوپر کا سانس اوپر اور نیچے کا نیچے رہ گیا۔ اس پر تکلف اور آراستہ خواب گاہ میں ویرا لائیڈ اس حالت میں مسہری پر پڑی ہوئی تھی کہ اس کے ہاتھ اور پیر مضبوطی سے بندھے ہوئے تھے اور منہ میں کچھ ٹھونس کر ہونٹوں پر ٹیپ چپکا دیا گیا تھا۔ اس کا پھٹا ہوا لباس اور چہرے پر آئی ہوئی خون آلود خراشیں جیسے دہشت کی وہ ان کہی کہانی بھی سنا رہی تھیں جس میں ویرا سراسر ایک مظلوم فریق رہی ہوگی۔

اس کی حالت دیکھتے ہی میرا خون کھولنے لگا۔ ادھر وہ خود بھی دروازے پر آہٹ پا کر اس طرف متوجہ ہو چکی تھی۔ اس کی بڑی بڑی نیلگوں آنکھوں میں مظلومیت کے آنسوؤں کے بجائے قہر کے شرارے کوند رہے تھے۔ مجھے دیکھتے ہی اس نے دو تین بار گردن جھٹکی لیکن میرے کچھ پلے نہ پڑ سکا۔ میں چوکھٹ عبور کر کے تیزی کے ساتھ آگے بڑھ گیا۔

اندر گھستے ہی میں نے وحشیانہ پھرتی کے ساتھ گھوم کر کمرے کا جائزہ لیا لیکن وہاں ہم دونوں کے سوا کوئی تیسرا موجود نہیں تھا۔ ویرا کی حالت سے ظاہر ہو رہا تھا کہ بھاری بازی الٹ چکی تھی اور وان ہوف کسی نہ کسی طرح صورت حال کو اپنے حق میں ڈھالنے میں کامیاب ہو گیا تھا جب کہ ہم دونوں اسی کی چھت کے نیچے موجود تھے اور وہ اگر یہیں موجود تھا تو کسی بھی لمحے اس کمرے کو ہمارے لیے چوہے دان میں تبدیل کرنے کی کوشش کر سکتا تھا۔

میں نے ویرا کی کوئی مدد کرنے سے پہلے لپک کر کمرے کا دروازہ اندر سے بولٹ کر دیا پھر پلٹ کر ویرا کے ہونٹوں پر مضبوطی سے چپکا ہوا ٹیپ ہٹا دیا۔

"وہ… وہ کمینہ نکل گیا!" ہونٹ ہلانے کی آزادی بحال ہوتے ہی ویرا غصے سے کانپتی ہوئی آواز میں بولی۔ "اس نے بھیڑیا کا روپ دھار کر اچانک ہی بھیڑیے کی سی حرکتیں شروع کر دیں اور مجھے بے دست و پا کر کے صاف نکل گیا!"

میں نے ایک لمحے کے لیے سوچا۔ اپنی بنائی ہوئی حکمت عملی کی روشنی میں اس وقت درپیش صورت حال کا جائزہ لیا اور ویرا کا زندہ وجود میری نگاہوں میں کھٹکنے لگا۔

اس وقت تک میں نے وان ہوف کو دور ہی سے دیکھا تھا لیکن ویرا کی زبانی میں جو کچھ سن چکا تھا اس کے مطابق وان ہوف خونخوار درندہ صفت اور انتہائی خود غرض آدمی تھا جو اپنے مفاد کے لیے بے دریغ کسی کی بھی گردن کاٹ سکتا تھا۔ اس نے چند گھنٹے پیشتر ہی لاتیہ ڈوئز کاٹیج کی ہولناک تباہی کی آڑ سے کر ویرا کو ایک سازش کے ذریعے اپنے راستے سے ہٹانا چاہا تھا تاکہ تنظیم میں اس کی اپنی تیز رفتار ترقی کا راستہ صاف ہو جائے لیکن اس کے ماضی کے پیش نظر ویرا بروقت خطرے کو بھانپ گئی تھی۔ اس طرح نہ صرف وہ اپنی گردن بچا گئی بلکہ دوسری طرف وان ہوف کے گھناؤنے عزائم کا ثبوت بھی حاصل کر لیا۔

اس اعتبار سے وان ہوف سے ملاقات ہونے تک ویرا کو اس پر ہر اعتبار سے بالادستی حاصل تھی اور وہ وان ہوف کو یہ جتا چکی تھی کہ وہ اس کی بدنیتی کی شکایت اوپر تک لے جائے گی۔ دوسری طرف میرے فرار اور ویرا کی کہانی سے یہ بھی واضح کر دیا تھا کہ ویرا اکیلی ہی اس کی کمین گاہ پر نہیں چڑھ دوڑی تھی بلکہ اس کے پیچھے اس کے حامی بھی موجود تھے۔ اس پس منظر میں اول تو وان ہوف کو ویرا کو ہاتھ بھی نہیں لگانا چاہیے تھا اور اگر اس نے اپنی سب کشتیاں جلا کر نکل بھاگنے کا فیصلہ کر ہی لیا تھا تو ویرا کو بے دست و پا کر کے زندہ چھوڑ جانا غیر فطری نظر آ رہا تھا۔ اپنی حکمت عملی کے تحت اسے ویرا پر غالب آتے ہی اسے ٹھکانے لگا دینا چاہیے تھا۔

اس کا مطلب تھا کہ وہ ابھی فرار نہیں ہوا تھا بلکہ اسی کمین گاہ کے کسی گوشے میں روپوش تھا۔ اسے مکان سے باہر چھپے ہوئے ویرا کے مفروضہ ساتھیوں کا خوف تھا اسی لیے اس نے ویرا کو ادھ مرا کر ڈال رکھا تھا۔ اسے امید رہی ہوگی کہ ویرا کی واپسی میں تاخیر ہونے پر باہر سے کوئی نہ کوئی صورت حال کا جائزہ لینے اندر آئے گا اور اس کی ویرا سے ہونے والی گفتگو کی روشنی میں وہ اپنا آئندہ لائحہ عمل مرتب کر سکے گا۔ اپنی اس عمارت میں غیر موجودگی کا یقین

"ظاہر ہے ایسا ہو گا لیکن تم نے ان پر کبھی توجہ ہی نہیں دی کہ سے
ایسا ہوف کا ریکارڈ اس سے دیکھنا پڑا اگر اس سے پاکستان آ کر
رابطہ قائم کرنا تھا۔ یہ تو سوچا بھی نہیں تھا کہ ان لوگوں سے یوں
بھی جا سکتی ہے۔"

"اس کا مطلب ہوا کہ ان میں ان لوگوں کا ریکارڈ ہر ایک
کی دسترس میں ہے؟"

"نہیں۔" اس نے پُریقین لہجے میں کہا۔ "ہر کمپیوٹر میں ایک خفیہ
سیری ہوتی ہے جب تک کمپیوٹر کی سیکرٹ کی آئی پیٹ کر کے
مخصوص لفظ یا نمبر فیڈ نہ کیا جائے کمپیوٹر خفیہ معلومات ظاہر نہیں
کرتا۔ وہ مخصوص لفظ بھی لاایبلڈ کے خاص معاون کو معلوم ہے
اس کے ذریعے میرے علم میں آ رہا تھا۔ اب واپس جا کر ان چاروں
کا ریکارڈ بھی دیکھوں گی۔"

"اور شاید اسی کمپیوٹر میں تمہارا ریکارڈ بھی ہو گا؟"

"ہو سکتا ہے کہ کبھی رہا ہو۔ اب نہیں ہے کیونکہ اب میں
لی لاایبلڈ کے علاوہ کسی کو جوابدہ نہیں ہوں۔ دوسرے میرے وقت
کے جواب دہ ہیں۔ تنظیم میں میرا مقام خاصا بلند ہے۔"

"پھر بھی وان ہوف نے تم پر ہاتھ ڈالنے کی کوشش کی تھی؟"

"طاقت ہر پروٹوکول سے عاری ہوتی ہے۔ باغی سپاہی
اپنے کمانڈر کو بھی گولی مار سکتا ہے لیکن انجام
تم نے دیکھ ہی لیا۔" اس نے تحقیر آمیز انداز میں وان ہوف کی
لاش کی طرف اشارہ کیا تھا۔

"تم اپنے مسائل جتنی جلدی حل کر لو، میرا مسئلہ اپنی جگہ
رہے گا۔"

"تمہارا مسئلہ؟" اس نے حیرت سے کہا۔

"جب تک عزرائیل سے ملاقات نہ ہو جائے وہ میرا مسئلہ
اٹکا ہی رہے گا۔"

"بظاہر یہاں جملہ کام ختم ہو چکا ہے۔ اس مکان کی تلاشی
کے بعد تمہیں اختیار ہو گا کہ جس طرح چاہو پروگرام طے کر لو سب
کی قدر ہو گی۔"

"تلاشی کی کیا ضرورت ہے وقت ہی برباد ہو گا۔"

"ہمارے ہاں جدید الیکٹرونکس کا استعمال بہت عام ہے۔
ممکن ہے کہ کہیں کچھ ایسی ٹیپ ریکارڈنگ ہوں جن کے انکشاف
سے ہمیں نقصان پہنچ سکے۔"

"آؤ۔" بالآخر اس کا ہاتھ تھامتے ہوئے بولا۔ "اس کا علاج بھی
آسان ہے۔"

وہ بے چوں و چرا میرے ساتھ چلی آئی۔
اس دوران مجھے یقین ہو چکا تھا کہ اس عمارت
میں وان ہوف اور اس کے ہمنوا معاونوں کے علاوہ کوئی
تیسرا موجود نہیں تھا ورنہ وہاں رونما ہونے والی واردات میں ضرور
دخل انداز ہوتا۔ اسی یقین کے تحت میں مریلا کے ہمراہ بے فکری
کے ساتھ عمارت سے گزر کر باہر آ گیا اور پھر ہم دونوں گیراج میں
جا پہنچے جہاں نیلے رنگ کی طاقتور انجن والی فورڈ مستانگ
موجود تھی۔

گیراج میں نلکی اور ایک خالی ڈبا تھوڑی سی تلاش کے بعد
مل گیا اور میں نے نل کے سرے کی مدد سے پٹرول کی ٹنکی پر لگے
ہوئے ڈھکن کا تالا کھولا اور پھر ٹنکی سے پٹرول کی دھار ڈبے میں
منتقل کرنا شروع کر دی۔

"کیا عمارت کو آگ لگانے کا ارادہ ہے؟" مریلا نے پُرتشویش
لہجے میں سوال کیا۔

"میرا بس چلے تو ان سب کو ایک جگہ بے دست و پا کر کے
زندہ نذرِ آتش کر دوں۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "تم ان کے ساتھ
منشیات فروشی میں ملوث ضرور رہی ہو لیکن تم نے عام لوگوں پر
ہیروئن کے تباہ کن اثرات قریب سے نہ دیکھے ہوں گے کہ یہ لعنت
اپنے شکار کو ایک زندہ لاش میں بدل کر رکھ دیتی ہے جسے اخلاق،
مذہب، رشتوں اور اپنی ذمہ داریوں کا کوئی احساس نہیں رہتا۔ بس
رفتہ رفتہ ہونے پر ہر قیمت پر نشہ درکار ہوتا ہے اور تنظیم کے خود ساختہ
بڑے اس قدر سفاک اور درندہ صفت ہیں کہ اپنے ذرا ذرا سے
مفاد کے تحفظ کے لیے بے دریغ انسانی لہو کی ہولی کھیلتے
رہتے ہیں۔ ان کے لیے انسانوں کو گاجر مولی کی طرح کاٹنا
بائیں ہاتھ کا کھیل ہے۔"

"اس وقت تم اچانک ہی کچھ جذباتی ہو گئے ہو۔"

وہ ٹھیک ہی کہہ رہی تھی۔ مدتوں کے بعد اچانک مجھے
اپنا عزیز دوست طارق یاد آ گیا تھا جس نے تنظیم کے لیے ہمیشہ
دل و جان سے کام کرتے ہوئے اپنے خون سے اس کی بنیادوں کی
آبیاری کی تھی۔ ابتدائی ایام میں جس کے حالات میں ہیروئن کو [illegible]
کرانے کا [illegible] اسے پہلے قبول کرنا پڑا تھا کہ اس مرحلے پر
تنظیم کے کسی منصوبے سے انحراف کی سزا موت ہوتی اور طارق
کو اپنی جان بہت عزیز تھی لیکن پھر وہ کچھ سرکاری اہلکاروں کی نگاہ میں
بھی آ گیا تھا اس کی وجہ سے تنظیم کے راز افشا ہونے کا ایک امکان پیدا
ہو گیا۔ اس کا بہتر علاج یہی تھا کہ طارق کو ملک میں یا ملک سے باہر
کہیں روپوش کرا دیا جاتا لیکن اس بے غیرت درندے نے بہانے سے
بے دردی کے ساتھ مروا ڈالا گیا۔ اس بے چارے نے اپنی جس جان
کی حفاظت کے لیے اپنے ضمیر کے خلاف ایک سمجھوتا کیا تھا وہ
جان بے ملال انداز میں موت کی وادیوں میں دھکیل دی گئی تھی۔

اب گاڑی سے پیچھا چھڑانے کے بعد ہمیں کوئی خطرہ نہیں ہونا چاہیے۔ ذہنی دباؤ کی وجہ سے ہم بلاوجہ ہی پریشان ہو رہے ہیں۔"

"وہ مر گیا لیکن اس نے کچھ لوگوں کو ہماری بو پر لگایا ہوا تھا۔ جب تک انھیں ولن ہوف کی موت کا علم نہیں ہوتا ہماری تلاش کی مہم جاری رہے گی۔" اس نے کہا۔

"ہاں! کر رہے۔۔۔ وہ سب شہر میں گاڑی کی تلاش کر رہے ہوں گے جو تھوڑی دیر بعد کہیں خالی کھڑی ہوئی مل جائے گی۔"

"یہ خیال بھی تو تھا کہ ناصر یا خود ولن ہوف نے پہلے ہی راستے میں کسی کو ہوٹل پر بھی مقرر کر دیا ہو۔"

"تم تھک گئی ہو۔" میں نے اس کا شانہ تھپتھپاتے ہوئے کہا۔ "تم نے خود ہی مجھے بتایا تھا کہ تم نے ہوٹل میں کمرہ ایک مسلم مقامی عورت کے طور پر بک کرایا ہے۔ لیلیٰ شہزادی کے نام پر کوئی شبہ تک نہ کر سکے گا کہ وہ شوگر کوئین کا کوئی روپ ہے۔ پھر کوئی مقامی تمھاری صورت آشنا بھی نہیں ہے۔ شوگر کوئین کی حیثیت سے تم سیاہ پوش عورت کے روپ میں ہی ان کے سامنے آتی رہی ہو۔ ولن ہوف کے مرنے کے بعد تمھارے پہچان لیے جانے کا کوئی خطرہ موجود نہیں ہے۔ ہوٹل میں اگر کوئی گڑبڑ ہوئی بھی تو اس کا دائرہ کار بیرا استعمال کرنے والوں کی ذات تک محدود ہو گا۔"

"غنیمت ہے کہ تمھارا ذہن بھی جاگ رہا ہے۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولی۔ "ایسی تھکا دینے والی خونریز رات میری زندگی میں کبھی نہیں آئی تھی۔ سارا وقت بھاگ دوڑ اور مار دھاڑ میں گزرا ہے۔"

"ہوٹل پہنچ کر ساری تکان دور ہو جائے گی۔" میں نے سرسری لہجے میں کہا۔ "ٹھکانا ملتے ہی میں ناصر کو بھی چھیڑ دوں گا۔"

"پہلی بات تو یہ کہ تم اپنی کھوپڑی پر قابو رکھو گے۔" وہ ایک دم بھڑک اٹھی۔ "اگر اس وقت ہم خطرناک صورتِ حال سے دوچار نہ ہوتے تو میں ہرگز تمھیں اپنا کمرہ استعمال کرنے کی اجازت نہ دیتی۔۔۔!"

"بس!" میں نے اس کی بات کاٹتے ہوئے اسے خاموش کرا دیا۔ "غیر ضروری تقریر کی ضرورت نہیں۔ آج کی رات تمھاری سنگدلی اور سفاکی دیکھنے کے بعد مجھے بھی تم سے خوف آ رہا ہے۔ تمھارے بارے میں کوئی رومانٹک خیال ابھرا تو مجھے اپنی کھوپڑی کا ہی شبہ ہونے لگے گا۔" وہ بات شاید اسے یوں ہی دل کو لگی تھی۔

شاید اس نے سر گھما کر مجھے غصیلی نگاہوں سے گھورا تھا پھر بولی۔ "اور دوسری بات یہ کہ میں اب تمھیں کسی سے چھیڑ چھاڑ

کا مشورہ نہیں دوں گی۔ لاتبنڈر کاٹیج سے تمھارے فرار کی کہانی ابھی تک راز میں ہے تاکہ ان لوگوں کو یہی سمجھنے دو کہ تم بھی اس حادثے میں لقمۂ اجل بن چکے ہو۔ انھیں شبہ بھی ہو گیا کہ تم وہاں سے قبل از وقت زندہ نکل بھاگے تھے تو وہ تمھاری تلاش میں ہر اس ٹھکانے کو چھان ماریں گے جہاں سے تمھارا سایہ بھی ملنے کی امید ہو سکتی ہے۔"

وہ ٹھیک ہی کہہ رہی تھی۔ اس وقت ان معاملات میں کسی مردانہ آواز کی مداخلت ہمارا سارا بنا بنایا کھیل بگاڑ سکتی تھی۔ اکبر سے ملا ہوا ناصر کا فون نمبر میرے پاس محفوظ تھا جس کے سہارے میں کسی بھی وقت دوبارہ ان لوگوں کی راہ پر لگ سکتا تھا۔ اس وقت میرے لیے ان معاملات میں الجھنا خطرناک ہو سکتا تھا اور دوبارہ خیریت غزالہ تک میری رسائی میں غیر متوقع تاخیر ہو سکتی تھی۔

★

وہ پیدائشی طور پر ایک عجیب عورت تھی۔ اس کی فراست میں نرمی اور نزاکت کے حوالے سے میں نے جو کچھ کہا تھا وہ شاید اس کی انا کو جھنجھوڑ ڈالنے کا سبب بن گیا تھا کیونکہ بظاہر اس کا رویہ خشک تھا لیکن اس نے شب خوابی کا اشتعال انگیز لباس پہن لینے کے بعد غزالہ کا ریکارڈ کیا ہوا پیغام اس امید پر میرے حوالے کیا کہ میں ریکارڈ سننے کے بعد کچھ اس کی ستائش شروع کروں گا مگر میں نے کیسٹ لے کر اس کے ٹیپ ریکارڈر میں چڑھا دیا اور ٹیپ کا سوئچ آن کر کے بے پروائی سے صوفے پر دراز ہو گیا۔

"میں خیریت سے ہوں۔" کیسٹ سے غزالہ کی نرم، رسیلی اور پرسکون آواز ابھری اور میرے وجود میں خلش اور آسودگی کا ایک ملا جلا احساس بیدار ہو گیا۔ آسودگی کا تعلق غزالہ سے قائم ربط سے تھا اور خلش اس بات کی تھی کہ وہ اس وقت میری رسائی سے ہزاروں میل دور جزیروں کے درمیان پناہ گزین تھی۔

"مجھے ہر چیز کی آزادی اور سہولت میسر ہے مگر ایک بند چار دیواری میں۔ ایک بوڑھی عورت میری دیکھ بھال اور خدمت پر مامور ہے جو میری ہر بات سمجھنے کے باوجود ایک لفظ بھی نہیں بولتی اور عملاً گونگی ثابت ہوئی ہے جبکہ جس عورت کی قید میں ہوں وہ سر سے پیر تک سیاہ لباس میں چھپی رہتی ہے۔ ایک بار پہلے سامنے آئی تھی۔ اب میرے قریب موجود ہے۔ بظاہر مہربان ہی ہے۔ اپنوں سے دوری کے علاوہ مجھے کوئی فکر نہیں ہے۔ اب شاید مجھے کوئی لمبا سفر درپیش ہے۔ میں منزل سے لاعلم ہوں اور شاید اپنے انجام سے بھی۔ مجھے کچھ نہیں معلوم کہ یہ پیغام کس کے حوالے کیا جائے گا۔ اب کے بیچ میں میرے شوہر کے علاوہ کچھ نہیں کہہ سکتی۔ ماں اور بھائی کی طرف سے مجھے فکر لاحق ہے

لیکن خوشی ہے کہ ان دونوں میں سے کسی کو گردو پیش کا گہرا شعور نہیں ہے۔ صدمہ دار پرستی ہونے والی بہنوں کے بھائی صدمے سے مرجایا کرتے ہیں اور رہا تم یا اس عورت کو کوسنے میں، جب ان کی کوکھ میں زندگی کی پہلی کونپل پھوٹی تھی۔“

خالی کیسٹ چیخ ماری۔ آواز معدوم ہو گئی۔ غزال کے چند فقروں میں اس کی زندگی کی کہانی اپنے پورے کرب کے ساتھ واضح تھی۔ میں نے مشین بند کی اور کیسٹ نکال کر اس میں سے مقناطیسی فیتہ نوچنے لگا۔ اس دوران میں ویٹ لیفٹنگ کرنے والے انداز میں مسہری پر دراز ایک رسالے کی ورق گردانی کرتی رہی تھی۔

ٹیپ کے ٹکڑے کر کے میں باتھ روم میں گیا اور ان کو دیا سلائی دکھا کر ادھ جلے ٹکڑے کموڈ میں ڈال کر پانی کے تیز بہاؤ میں ضائع کر دیے۔ غزال کے آخری فقروں نے میرا ذہن ماؤف کر کے رکھ دیا تھا اور بس ایک گونج سی باقی رہ گئی تھی۔

”کیا وہیں سونے کا ارادہ ہے تمھارا؟“ مجھے دوبارہ کمرے میں دراز ہوتے دیکھ کر وہ ذرا خاموش ہو گئی۔

”شاید اب میں نہ سو سکوں۔“ میں نے بھاری آواز میں کہا۔ ”غزال کے الفاظ نے میرے دل میں آگ سی لگا دی ہے۔“

”شاعری کی جائے تو ہر بات کا افسانہ بنایا جا سکتا ہے۔ بات صرف اتنی ہے کہ وہ اس وقت اپنے گھر میں نہیں ہے اور دو چار دن میں تمھاری مہربان تحویل میں ہو گی۔ رہا ہو تو اس وقت تک سب مجھے غزال کا تم مقام تصور کر سکتے ہو۔“

میں غور بار نظروں سے اسے گھور کر رہ گیا۔ وہ تم سے بہت مختلف ہے۔ ویسا بھی اس کے کردار پر غور کر لو گی تو خود کو کمتر محسوس کرتے ہوئے شرم آنے لگی۔ تاہم مقامی تو بہت دور کی بات ہے۔“

”تم ٹیپ سو جاؤ گی؟“ اس نے مضحکہ خیز لہجے میں سوال کیا۔

میں کچھ نہ بولا۔ چند ثانیوں کے سکوت کے بعد میں نے اس سے پوچھا۔ ”یہ کیسٹ تمھارے نزدیک اتنا غیر اہم تھا کہ تم اسے اپنے کمرے ہی میں چھوڑ جانے پر آمادہ تھیں۔“

”تو اس میں رکھا ہی کیا ہے۔“ وہ بے پروائی کے ساتھ بولی۔ ”ناموں کے بغیر یہ کہانی سن کر ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے کسی افسانہ نگار خاتون نے اپنی کہانی کا کوئی ٹکڑا ریکارڈ کیا ہو۔ میرا ہوٹل کا حساب صاف تھا۔ میں کہیں سے ایک فون کر کے اطلاع دینا پڑتی کہ میں کمرہ چھوڑ چکی ہوں اور میرا چھوڑا ہوا انا سامان روم سروس کے عملے میں تقسیم کر دیا جائے۔ ہوٹلوں میں اچھے برے ہر قسم کے لوگ آتے ہیں اور ہوٹل والے اپنا بزنس برقرار رکھنے کے لیے ایسے ہر اسکینڈل سے دامن بچانے کی کوشش کرتے ہیں جس میں پولیس کی شمولیت کا ڈر ہو۔ کسی کو کانوں کان بھی میری روانگی

کا علم نہ ہوتا۔“

”تم نے غزال کو باہر بھیج کر سب کچھ برباد کر دیا ہے۔ مجھے فوراً اس کی طرف نہ جانا ہوتا تو پاکستان میں تنظیم کی جڑیں کاٹنے کا یہ بہترین موقع تھا۔ چن چن کر سارے بڑے صاف کیے جا سکتے تھے۔“

”دراصل تم خود فریبی کا شکار ہو گئے ہو۔“ وہ سنجیدگی کے ساتھ بولی۔ ”کیا تم بتا سکتے ہو کہ تمھاری جدوجہد کس کے خلاف ہے؟ تنظیم کے خلاف یا اسمگلروں کے؟“

”دونوں کے۔“ میں نے اس کا سوال سمجھنے کی کوشش کرتے ہوئے جواب دیا۔ ”ایک کے بغیر دوسرے کا خاتمہ ناممکن ہے۔“

”تم جو کچھ کر رہے ہو وہ سراسر تنظیم کے خلاف تمھارے عناد کا ردعمل ہے۔ تم اہم کارندوں کو مار کر بوڑھے ہو جاؤ گے لیکن تنظیم کا کچھ نہ بگڑے گا۔ نیا خون تیزی سے اوپر آتا رہے گا۔ سارا کام اسی زور و شور سے چلتا رہے گا کیونکہ تمھارے یہاں ہیروئن کی پیداوار اور مقامی کھپت کے ساتھ ہی زبردست بیرونی مانگ بھی موجود ہے۔ بالفرض تنظیم کا شیرازہ بکھر بھی گیا تو اس کی آڑ میں کام کرنے والے دوسرے بے شمار افراد و طائفے بجلی گر پڑیں گے۔ چھوٹے گروپ ابھر آئیں گے اور تنظیم کے غیر فعال ہونے سے پیدا ہونے والا کالے بازار کا سارا دھندا ان میں بٹ جائے گا اور ان کی پیشہ ورانہ رقابتوں سے تمھارے شہروں میں پُراسرار خونریزیوں کا ایک نہ رکنے والا سلسلہ شروع ہو جاتا ہے کیونکہ تنظیم کے واضح مفادات اور بالادستی کی وجہ سے اب تک یہ توقف ہے۔“

”یوں بھی ہیں وہ بدمعاش جھٹ پٹ خود ہی آپس میں لڑ لڑ کر فنا ہو جائیں گے۔“

”معاشیات کے اصولوں کو تم ٹھکرا نہیں سکتے۔“ اس نے بلا تامل میری بات رد کرتے ہوئے کہا۔ ”پیداوار اور اس کے ساتھ مانگ بھی موجود ہو تو درمیانی رابطے کبھی فنا نہیں ہوتے بلکہ پھلتے پھولتے رہتے ہیں۔ یہی ہو گا کہ ان میں سے جو طاقتور ہوں گے وہ دوسروں کو پیس کر رکھ دیں گے اور خود منڈی پر چھا جائیں گے۔ یہ تنظیم ختم ہو گئی تو حالات ایک مقامی تنظیم کے بیج خود بخود سازگار ہوتے جائیں گے۔“

”یعنی تمھاری نگاہ میں میری ساری کوششیں بے سود ہیں؟“

”ابھی تک موثر ہیں اس لیے کہ تم تنہا کام کر رہے ہو۔ لوگوں کو بڑھاتے ہی خود جلد مارے جاؤ گے اور موثر بھی اس حد تک ہیں کہ وقتی رخنہ اندازیاں ہوتی ہیں ورنہ یہاں ہمارے کاموں کا بیلنس قابل رشک ہے۔“

”تم مجھے یہ یقین دلانا چاہ رہی ہو کہ یہاں بیرونی کی

بیخ کنی ناممکن ہے۔"

"موجودہ حالات میں تو یہی نظر آتا ہے۔ تنظیم کو تم نے شدید نقصانات پہنچائے ہیں لیکن قانون آج تک ہمارے کسی اہم مہرے پر ہاتھ نہیں ڈال سکا۔ تم خود جانتے ہو کہ بیرون ملک مہم میں وہی لاوارث اور آوارہ لوگ پکڑے جاتے ہیں جو کسی فوری ضرورت کے تحت دس بیس گرام سستے دام خرید کر مہنگے دام فروخت کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ عملاً تو تمہارا قانون تنظیم کے وجود ہی سے لاعلم ہے۔ ہمارے تیسرے درجے کے کارکن بھی قانون کی گرفت سے آزاد رہتے ہیں۔"

اس وقت وہ جو کچھ کہہ رہی تھی غیر جذباتی اور منطقی انداز میں ٹھیک ہی تھا۔ قانون کی مضبوط پشت پناہی کے بغیر جرائم کے سدباب کا تصور ناممکن تھا۔ قوانین میں مؤثر تبدیلیاں لائے بغیر اور قانونیت کے جذبوں کے خاتمے کے بغیر ہیروئن کی لعنت پر قابو پانا ناممکن تھا۔ انفرادی سطح پر اس کا یقین دلانے والے دو ہاتھ قلم کیے جاتے تو چار نئے پیدا ہو سکتے تھے۔ راجہ سکندر سے ڈان جوف تک سب نے بھیڑ بکریوں کی طرح لوگوں کو موت کے گھاٹ اتارا تھا اور مجرم گینگ سے خون کی بھینٹ دیتے ہوئے یہ امید نظر آتی تھی کہ بس اب تنظیم کی پرشکوہ عمارت ڈھے جائے گی لیکن ہر بار مرنے والوں کی اوٹ سے کوئی نیا گرجتا ہنگامی نام ابھر آتا تھا اور میری جاں گسل کوششیں طول پکڑ جاتی تھیں۔ معلومات میں بتدریج اضافہ ہوتے ہوتے اب مجھے بھی یہ سلسلہ لامتناہی نظر آنے لگا تھا۔ دس بیس کلو کے مجرموں کے جانی اتلاف پر تنظیم کے منصوبہ ساز اپنے کروڑوں ڈالر کے خطیر مالی مفادات سے دستبردار نہیں ہو سکتے تھے۔

اب لے دے کر میری ساری امیدیں لائیڈز کالج کی تباہی کے واقعے سے وابستہ ہو کر رہ گئی تھیں۔ وہاں بھاری جانی نقصان کے ساتھ اسلحے کے ذخائر بھی تباہ ہوئے تھے اور دیکھنا یہ تھا کہ اس تباہی کی تفتیش کرنے والے افسران ان ہولناک شواہد کی روشنی میں کیا نتائج اخذ کرتے ہیں۔

کئی ایکڑ پر محیط رقبے پر کھڑی ہوئی عمارات اور ان میں جلتے ہوئے انسانوں کی یک وقت تباہی کے بعد یہ چھپانے کی گنجائش ہی نہیں رہ جاتی تھی کہ وہ سب ایک سازش کے تحت تباہ ہوا تھا۔ آگ، خون اور ملبے کے انبار میں ملنے والے بموں کے ٹکڑے، بارود کی تیز بو اور جلے ہوئے ہتھیاروں کے ڈھانچے پوری کہانی کو بے نقاب کرنے کے لیے کافی تھے۔

"تم یہاں اپنے جنون میں حد سے آگے بڑھ چکے ہو۔"

ویرا کہہ رہی تھی۔ "تم نے تنظیم کی ایسی بھیانک مخاصمت مول لی ہے کہ دس سال بھی روپوش رہ کر منظر عام پر آؤ گے تو مار دیے جاؤ گے۔ تمہارا رنگ روپ اور خد و خال یورپ میں تمہاری مدد کریں گے۔ میرا تو مخلصانہ مشورہ ہے کہ تم واپسی کا خیال ذہن سے نکال دو اور غزالہ کے ساتھ وہیں کہیں آباد ہو جاؤ۔ تم دونوں کو تمہاری من پسند شہریت میری طرف سے تمہاری یکجائی کا انعام ہوگی۔"

"اس کا پورا کنبہ یہاں آباد ہے...؟" میں نے کہنا چاہا لیکن ویرا نے میری بات کاٹ دی۔

"سب کو لے جاؤ۔ سارے اخراجات میں برداشت کروں گی۔" اس وقت وہ میری کچھ زیادہ ہی ہمدرد ہو رہی تھی۔ "وہاں بہترین ماہرانہ سہولتیں میسر ہیں۔ اس کی ماں کا علاج بھی ہو سکے گا، بھائی بھی تیزی کے ساتھ صحت یاب ہو سکتا ہے۔ یہ یقین رکھو کہ تم جیسا ذہین اور محنتی آدمی مغرب میں بہت جلد اپنا مقام بنا سکتا ہے۔ یہاں تم کبھی پنپ نہ سکو گے۔ چوہوں کی طرح چھپ کر رہنا ہوگا اور جب بھی ذرا سا ابھرے، ذبح کر دیے جاؤ گے۔"

اس کی تقریر خیال انگیز تھی۔ میں واقعی اپنی بساط سے زیادہ دشمنیاں مول لے بیٹھا تھا لیکن جان کے خوف یا بہتر مالی مستقبل کے لالچ میں اپنے ملک اور اپنی مٹی کو چھوڑ بھاگنا میرے لیے بزدلی سے کم نہیں تھا۔ ہاں، یہ ضرور ہو سکتا تھا کہ میں غزالہ اور اس کے اہل خانہ کو ملک سے باہر کہیں آسودہ ٹھکانا مہیا کر کے زیادہ آزادانہ انداز میں اپنی مہم جاری رکھ سکتا تھا۔ پاکستان میں رہتے ہوئے میری کوشش یہ تھی کہ میں ان کی قاتل نفرت سرگرمیوں کو روک سکوں لیکن ملک سے باہر جا کر تب انتقاماً ان کے ان گرگوں کی حوصلہ افزائی بھی کر سکتا تھا جو ان کے اپنے وطن میں سفید موت کا پرچار کر رہے تھے۔

"اگر تم مغرب میں رہ کر منشیات فروشی کو برا نہیں سمجھتے تو مجھے خوشی ہوگی۔ اگر تنظیم سے ٹکر لیے بغیر تم شروع ہی میں اپنی اس خواہش کا اظہار کرتے تو تنظیم کے بڑے تم کو خوشی خوشی باہر بھیج دیتے۔ وہ ایسے لوگوں کی تلاش میں رہتے ہیں جن کو مطلوبہ ماحول اور حالات فراہم کر دیے جائیں تو وہ والہانہ جذبے سے کام کریں۔ ان کے لیے پاکستان، جرمنی، انگلینڈ، فرانس اور امریکہ میں کوئی فرق نہیں ہے۔ ان کا مقصد ایک کے ہزار بنانا ہوتا ہے۔ ان کے نزدیک مذہبی اور جغرافیائی سرحدیں بے وقعت ہیں۔" میرے خیالات سے واقف ہو کر ویرا نے گرمجوشی کے ساتھ کہا کیونکہ اس کے نزدیک میرے نظریات میں وہ تبدیلی بہت حوصلہ افزا تھی۔

"میرے سپیے تم خوشی کے اظہار کے علاوہ اور کیا کر سکتی ہو؟"

"تم یورپ کے جس یونٹ میں چاہو تمہارا تقرر کر سکتی ہوں، امریکا اور مشرقِ بعید میں بھی ہم آپریٹ کرتے ہیں۔ وہاں بھی تمہارے لیے کوشش کی جا سکتی ہے۔" اس گفتگو پر وہ واقعی خوش نظر آنے لگی تھی۔

"تو کیا میری بغاوت کی خبریں ان مقامات تک نہیں پہنچی ہوں گی؟"

"تم سے منحرف لیا جاتا تو کسی کو کانوں کان بھی پتا نہ چلتا۔ تمہارے مسلسل آزاد رہنے اور بعد زندہ رہتے ہوئے روپوش ہو جانے کی صورت میں ہی نعاتے کو انف سے ہر یونٹ کو آگاہ کیا جاتا اس طرح تم تنظیم کے اشتہاری مجرم ہو جاتے لیکن اب تم اس خطرے سے محفوظ ہو کیونکہ تمہیں لاشیڈز کا رنج کے ساتھ مردہ تصور کر لیا جاتے گا۔"

"نام اور شخصیت تو مجھے بہر حال بدلنا ہوگی۔"

"یہ تمہارے ہی حق میں بہتر ہوگا میری دانست میں تمہارے بالسے کے آدمی کے لیے اٹلی سب سے بہتر ہوگا۔ وہاں آگے بڑھنے کے بہت مواقع ملتے ہیں بشرطیکہ آدمی ذرا ہوشیار ہو۔"

"اور وہاں رہتے ہوئے بھی لاشیڈ اِزوال مرسیالو کی تلاش میں تمہارا ہاتھ بھی بٹا سکوں گا؟" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔

"ڈان مرسیالو۔" وہ نفرت سے ہونٹ سکوڑ کر بولی "اس گھناؤنے آدمی کو تو میں جب چاہوں گریبان سے دبوچ سکتی ہوں۔ تصویر دیکھ لینے کے باوجود میں ابھی تک یقین نہیں کر سکی ہوں کہ وہی میرا باپ ہوگا۔"

"ولدیت کا خانہ تو تمہارے یہاں ہر شعبے سے مٹا دیا گیا ہے۔ بہر بار تمہیں خاندانی نام باسر خیم پہ ختم ہو جاتی ہے۔ یہ سب اعتدال نہ ہوتی تو تمہارے ہوش سنبھالنے سے پہلے تمہاری ولدیت کا قضیہ طے ہو جاتا۔"

"میرے سامنے تو کھد بیٹھے ہو کس اور انگریز کے سامنے زبان نہ کھول بیٹھنا ساری روایتی وضعداری چھوڑ چھاڑ کر مرنے مارنے پر تل جائے گا۔ ویسے سچی بات تو یہ ہے کہ مجھے تم بھی اپنے ہی قبیلے سے معلوم ہوتے ہو۔"

"کیا مطلب؟" میں نے غرا کر پوچھا۔

"تمہاری زبان سے غزالہ اور اس کے گھر والوں کے علاوہ میں نے تمہارے اپنے گھر والوں کا ذکر نہیں سنا۔ کہیں تمہاری پیدائش...!" وہ دراصل یہی تھی جس کا مجھے شبہ تھا لیکن میں نے غصیلے لہجے میں اس کی بات کاٹ دی۔

"بس بس، حد سے نہ بڑھنا!" میں طیش کے عالم میں بولا۔

"ایسے قبیلے تمہاری طرف دندناتے پھرتے ہیں یہاں لاکھوں میں ایک بھی مشکل سے ملے گا۔ مجھے تو تمہاری تنظیم نے اس قابل ہی نہیں چھوڑا کہ میں اپنے گھر والوں سے تعلق برقرار رکھ سکوں۔"

وہ الفاظ ادا کرتے ہوئے میرے دل میں کسک سی اٹھی تھی۔

میرے باپ بہت شفیق و مہربان تھے لیکن مجبوروں اور مظلوموں سے رشوت ستانی کی بری عادت گھن کی طرح ان کی ساری خوبیوں کے اثرات کو چاٹ گئی۔ ان کے سائے سے بچپن میں محروم ہوا پھر خانہ بدوشی کے عالم میں سگی ماں نے داغ مفارقت دیا۔ سوتیلی ماں زندہ جلا دی گئی۔ ایک سوتیلا بھائی مارا گیا، دوسرا لاپتا تھا۔ یہ حقیقت تھی کہ بھرا پُرا گھر یوں اجڑا تھا کہ اب میں تنہا رہ گیا تھا اور دیبا جیسی آبرو باختہ عورت کو بھی میری بنیاد پر وار کرنے کا موقع مل گیا تھا جو شروع ہی سے ٹیڑھی تھی کیونکہ میرا خمیر رشوت کی بے اندازہ آمدنی سے اٹھا تھا۔
اور بدی کے بیج بو کر نیکی کی فصل کبھی نہیں کاٹی جاتی۔

ہم دونوں نے اپنے اپنے ٹکٹ ایک دوسرے سے انجان بن کر ائیرپورٹ سیلز کاؤنٹر سے خریدے تھے پھر میں بلا کب کمال آفس کی طرف ہو لیا۔ دیبا کا مشورہ تھا کہ لاہور میں میری شناسائی کا حلقہ نہ ہونے کے برابر تھا جبکہ کراچی میں بالعموم لوگ مجھے جانتے تھے لہٰذا مجھے حتی الامکان احتیاط سے کام لینا چاہیے تھا اسی احتیاط کے پیشِ نظر میں نے غزالہ کے گھر فون کیا تاکہ سلطان شاہ کی گاڑی معیت مجھے لینے کے لیے ائیرپورٹ پر موجود ہو اور میں کم از کم لوگوں کی نگاہوں میں آئے بغیر گھر پہنچ سکوں۔

اس زمانے میں ائیرپورٹ میں داخلے کے مقام پر جلا سامان کی اسکریننگ کرنے والی ایکسرے مشینیں نصب نہیں ہوئی تھیں، صرف روانگی کے مقام پر دستی سامان کی اسکریننگ ہوا کرتی تھی لہٰذا دیبا نے نہایت اطمینان سے ریگزین بکس پلو ٹرا اور اس کا ٹکٹ اپنے سفری تھیلے میں ڈال دیا تھا جسے کاؤنٹر پر ائیرلائن کے عملے کے حوالے کر کے وہ اطمینان کے ساتھ طیارے پر سوار ہو سکتی تھی۔

سفر کا آغاز ہونے تک مجھے دیبا کہیں نظر نہ آئی۔ شاید دلیو جیکر طیارے میں ہماری نشستیں ایک دوسرے سے کافی فاصلے پر تھیں۔ درمیان میں فلائٹ کچن وغیرہ کے حائل ہونے کی وجہ سے سوار ہونے والے مسافروں کو پریشان کیے بغیر یک نگاہ پورے کیبن کا جائزہ لینا ممکن نہیں تھا۔ بہرحال ہم پہلے ہی طے کر چکے تھے کہ دیبا اپنے علیحدہ ٹھکانے پر قیام کرے گی۔ اس نے اپنا ادھ

نے عزیز اللہ کے گھر کا فون نمبر اسے دے دیا تھا تاکہ کراچی پہنچ کر ہم ایک دوسرے سے رابطہ رکھ سکیں۔
میرے پاس ایک مختصر سے بیگ کے علاوہ کوئی سامان نہیں تھا، لہٰذا جیسے ہی پرواز کا اختتام ہوتے ہی پجیرو میں سوار ہو کر ائیرپورٹ کی بلڈنگ سے نکلتا چلا گیا۔ جہاں نگاہوں کے راستے سلطان شاہ بھیڑ میں نمایاں تھا۔

اس کے چہرے پر نگاہ پڑتے ہی مجھے ایک جھٹکا سا لگا کیونکہ وہ بہت پریشان نظر آ رہا تھا۔ مجھے خیال آیا کہ جب میں نے لاہور ائیرپورٹ سے فون کیا اس وقت بھی سلطان شاہ کا انداز تشویش زدہ سا تھا اور شاید وہ کچھ کہنا بھی چاہتا تھا لیکن میری واپسی کی اطلاع پاتے ہی اس نے اپنا ارادہ ملتوی کر دیا۔ یقیناً اس نے سوچا ہو گا کہ ڈیڑھ گھنٹے بعد خود ہی مجھ سے بالمشافہ گفتگو کر لے گا۔

"کیا بات ہے؟ کچھ پریشان نظر آ رہے ہو؟" میں نے اس سے گرمجوشی سے ہاتھ ملاتے ہوئے سوال کیا۔

"گھر چلو گے تو میرے کچھ کہے بغیر بہت کچھ سمجھ جاؤ گے۔" سلطان اس لہجے میں یہ کہتے ہوئے پارکنگ ایریا کی طرف بڑھ گیا۔

"بتا دو گے تو ذہنی طور پر تیار رہوں گا۔" میں نے اس کے برابر میں آتے ہوئے نرمی سے کہا۔ "کیا کرنل سے جھڑپ ہوئی ہے؟"

"بہت دکھی ہے وہ بے چارہ۔" سلطان شاہ کا لہجہ بے حد غمناک تھا۔ "چڑچڑا اور بد دماغ بھی ہو گیا ہے۔ میرے جوتے بھی لگنے لگا تو سر جھکا کر کھا لوں گا۔ پچھلے دو دن سے وہ ایک پل کے لیے بھی نہیں سویا ہے، نہ کچھ کھا پی رہا ہے۔"

"کیا بیمار ہو گیا ہے وہ؟" اس کی خاموشی سے اکتا کر میں نے سوال کیا۔

"دو دن سے شمع کی حالت بہت خراب ہے۔ کئی بار ڈاکٹر آ چکا ہے۔" اس نے گلوگیر آواز میں کہا۔ "مجھ سے اس نحیف و ناتواں عورت کی حالت دیکھی نہیں جاتی۔ بس کرنل اسے دیکھ دیکھ کر پاگل ہوا جا رہا ہے۔ اس کا بس نہیں چلتا کہ اپنی صحت مندی اس کو دے دے۔ میرا تو اندازہ ہے کہ کرنل اس کی موت کا صدمہ برداشت نہ کر سکے گا۔"

"کسی ڈاکٹر کو دکھایا؟"

"تین چار ڈاکٹر آ چکے ہیں۔ میں اکبر کو بھی لایا تھا۔ سب ہی ڈاکٹر لوگ یہ کہتے ہیں کہ وہ اندر سے چھلنی ہو چکی ہے۔ اسے اب علاج سے زیادہ دعاؤں کی ضرورت ہے۔"

وہ واقعی بڑی بری خبر تھی لیکن غیر متوقع نہیں تھی۔ وہ برسہا برس سے جس انداز میں گھن کھا رہی تھی، اس کا انجام وہی ہونا تھا جو اب نگاہوں کے سامنے تھا لیکن کرنل بہرحال اس کا شوہر تھا۔ اسے اپنی بیوی سے مثالی محبت تھی۔ اس کی دیوانگی قابلِ فہم تھی لیکن مجھے حیرت اس بات کی تھی کہ اس جذباتی فضا میں رہ کر سلطان شاہ بھی اپنی چوکڑی بھول گیا تھا۔

"کرنل کو میری واپسی کے بارے میں بتا کر آئے تھے؟" گاڑی روانہ ہو جانے کے بعد میں نے سوال کیا۔

"ہاں۔ ذرا سا جھوٹ بھی بولا تھا کہ تم نے شمع کی طبیعت بگڑنے کی خبر سنتے ہی فوری واپسی کا ارادہ کر لیا ہے۔" اس نے خفت آمیز لہجے میں کہا۔ "یہ اس وقت بتا دیا تھا جب لاہور سے تمہارا فون آیا تھا۔ کرنل نے ہزاروں دعائیں دی تھیں۔ وہ بہت خوش ہے کہ اب تم شمع کی دیکھ بھال کا بندوبست کر سکو گے۔"

جس مرض کو وہ دونوں میاں بیوی مل کر برسوں سے پال رہے تھے، جس مرض کی جڑیں عزیز اللہ کی عمر سے زیادہ پرانی تھیں اس کا علاج میرے کیا اب شاید کسی کے بھی بس میں نہیں رہا تھا۔

گھر میں پُر ہول سناٹے کا راج تھا۔ سلطان شاہ نے خود ہی پھاٹک کھول کر کار اندر پارک کی اور ہم دونوں نیچے اتر آئے۔

"یہ خیال رکھنا کہ میں لاپتا ہوں۔" میں نے اندر کی جذباتی فضا میں قدم رکھنے سے پہلے سلطان شاہ کو آگاہ کیا۔ "بس ویرا سے بات کروں گا اور وہ بھی اس وقت جب وہ فالکن فورس کے نام سے فون کر کے پلیک ہاک سے بات کرنے کی خواہش ظاہر کرے گی۔"

اس کے ہونٹوں پر پھیکی اور بے جان سی مسکراہٹ دوڑ گئی۔ "جاسوسی فلموں کی سی باتیں کر رہے ہو۔ میں خیال رکھوں گا۔ آج کل ہر کال میں ہی ریسیو کر رہا ہوں۔"

ہم اندر داخل ہوئے تو کہیں کسی ذی روح کا پتا نہیں تھا۔ فرنیچر اور قالین سے فرش تک سب کچھ گرد آلود ہو رہا تھا۔ میں ڈرائنگ روم سے راہداری میں نکلا تو میرے کانوں میں دل دہلا دینے والی سسکیوں کی آواز آئی۔ "شمع... شمع... دیکھو... میری جان... میری طرف... دو... دیکھو... مجھ کو... بس... سنبھالو۔"

وہ کسی بچے کی طرح بلک بلک کر رو رہا تھا۔ آواز بھاری ہو رہی تھی جیسے گھنٹوں سے یوں ہی سسک رہا ہو۔

میرے قدموں کی رفتار تیز ہو گئی۔ شمع کے کمرے کا دروازہ کھلا ہوا تھا۔ تیز روشنی میں اس کمرے کی ہر شے سے ویرانی ٹپک رہی تھی۔ میں پہلی بار شمع کی خوابگاہ میں داخل ہوا تھا اور

اندر قدم رکھتے ہی میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے اس کمرے کی بے جان چیزوں نے بھی موت کے بے رحم قدموں کی چاپ سن لی ہو۔

لاہور میں پچھلی رات میں نے ہولناک کشت و خون میں گزاری تھی۔ بہت سے انسانوں کو اپنے ہاتھوں موت کے گھاٹ اتارا تھا لیکن شمع کی خوابگاہ میں مجھے اندازہ ہو رہا تھا کہ غیظ و غضب، جنون، انتقام اور اشتعال کے عالم میں ان گنت انسانوں کو قلیل سی مدت میں موت کے گھاٹ اتار دینا بہت آسان تھا لیکن بستر پر لیٹی عمر کو پانچ کر مرتے ہوئے ایک انسان کی بدلتی ہوئی کیفیات کا مشاہدہ کرنا دل گردے کا کام تھا جو ہر ایک کے بس سے باہر تھا لیکن لوگ پھر بھی اپنے پیاروں کو اپنی گود میں لے کر ملک الموت کے حوالے کرتے ہیں۔

شمع کی دودھیا رنگت اس وقت ہلدی کی طرح زرد پڑی ہوئی تھی۔ تیکھے خدوخال موت کے پسینوں میں ڈوبے ہوئے تھے۔ آنکھیں بند تھیں مگر پپوٹوں کے نیچے پتلیاں گردش کر رہی تھیں، سانس رک رک کر آ رہا تھا ہر بار جب وہ شدید کوشش کے ساتھ سانس اندر لیتی تو اس کا جسم کمان بن جاتا تھا۔ پشت بستر سے کئی انچ اوپر اٹھ جاتی اور جب وہ سانس خارج کرتی تو اس کا بدن بے جان ہو کر کسی لاش کی طرح پھر بستر پر گر جاتا۔

کرنل اذیت اور بے بسی کے عالم میں شمع کو دیکھ دیکھ کر روئے جا رہا تھا۔ وہ دیوانہ وار کبھی اس کے استخوانی ہاتھوں کو چوم رہا تھا اور کبھی اس کی پیشانی اور رخساروں پر ہاتھ پھیر رہا تھا۔

میرے قدموں کی آہٹ پاتے ہی وہ کسی وحشی درندے کی طرح جھپٹا تھا اور مجھ پر نگاہ پڑتے ہی اس کی گریاں آنکھوں میں امیدوں کے چراغ سے جل اٹھے۔ وہ اپنی جگہ سے اٹھ کر والہانہ انداز میں مجھ سے لپٹ گیا۔ وہ بین کرتے ہوئے رو رہا تھا اور میں اسے بھینچ بھینچ کر دلاسا دے رہا تھا مگر میری نگاہیں شمع پر مرکوز تھیں۔ سلطان شاہ اس کے سرہانے پہنچ گیا تھا۔ شمع نے اس کربناک انداز میں کئی گہرے سانس لیے پھر اس کا بدن ساکت ہو گیا لیکن اس کے سینے پر پڑی ہوئی چادر کے زیر و بم سے اندازہ ہو رہا تھا کہ سانس کی لڑی ابھی تک قائم تھی۔

مجھے حیرت تھی کہ ان دل سوز حالات میں کرنل نے مجھ سے عذرا کی گمشدگی کے بارے میں کوئی شکوہ نہیں کیا تھا۔ اس کی ساری توجہ اور شکوے کا مرکز و محور شمع کی ذات تھی جسے کسی بالاخانے نے کسی ہندو ناگر یا دلال نے اپنے قابو میں کیے رکھنے کے لیے کوکین کا عادی بنایا تھا پھر کرنل کی مہربان اور فراخ دل ذات نے شمع کو پائل و رباب اور بالاخانے کی زنجیر سے نجات دلا کر چادر اور چار دیواری کا تحفظ تو فراہم کر دیا لیکن کوکین کی ہولناک غلامی سے نجات نہ دلا سکا اور اب وہی زنجیر شمع کی جان کا عذاب بنا ہوا تھا۔

کرنل سسکتا ہوا مجھ سے الگ ہوا تو اس کی نگاہیں شمع کے پرسکون وجود پر پڑیں۔ وہ اپنی بیوی کا مسیحا تھا۔ شب و روز اسے دیکھتا رہتا تھا۔ لہٰذا اسے کوئی مغالطہ نہ ہوا۔ پھر جوش اور ہیجان آمیز مگر سرگوشیانہ لہجے میں مجھ سے بولا۔ "دیکھا۔ دیکھا تم نے؟ یہ پچھلے ایک گھنٹے سے یہی عذاب سہہ رہی تھی لیکن تمہارے آتے ہی اسے سکون مل گیا۔ تم کو بہت چاہتی ہے تنویر بیٹے! اب یہ کافی دیر پرسکون رہے گی۔"

میں نے دل گرفتہ ہو کر اپنا منہ دوسری طرف پھیر لیا۔

"اس نے کل سے آنکھیں نہیں کھولی ہیں۔" کرنل گلوگیر آواز میں کہہ رہا تھا۔ "تم ہی اسے پکارو، شاید تمہاری آواز سن کر آنکھیں کھول دے۔ اس نے کچھ کھایا بھی نہیں ہے۔"

"خوراک نہ ملنے کی وجہ سے بھی یہ حالت ہو سکتی ہے۔" میں نے آہستگی کے ساتھ کہا۔

"ڈاکٹروں نے کوئی دوا نہیں دی بیٹے! دکھ تو یہی ہے کہ دکھوں کا درماں کرنے والے بھی دل چھوڑ گئے۔"

"دوا نہیں، میں کوکین کی خوراک کی بات کر رہا ہوں۔"

"وہ میں دے رہا ہوں۔" وہ اپنے سینے پر ہاتھ رکھ کر جلدی سے بولا۔ "مجھے مقدار اور وقت سب معلوم ہے وہ نہ دیتا تو یہ اب تک نہ جانے کس حال کو پہنچتی۔"

میں پھر بے بسی سے کر رہ گیا۔ آثار بتا رہے تھے کہ شمع کا آخری وقت آ گیا تھا لیکن یہ کیسا المیہ تھا کہ مرتے دم اس کے سرہانے نیک باتوں اور کلام اللہ کے ورد کے بجائے کوکین کی خوراکوں کا ذکر ہو رہا تھا جو اسے ابھی تک دی جا رہی تھیں۔

"دیکھو شمع! آنکھیں کھولو، تنویر آیا ہے... کب سے تمہارے انتظار میں کھڑا ہے۔" کرنل شمع کے رخساروں پر ہولے ہولے تھپتھپاتے ہوئے بے تابانہ لہجے میں کہہ رہا تھا۔ مجھ سے ملاقات کے بعد اس کے دل کی بھڑاس نکل گئی تھی اور اب وہ بڑی حد تک اپنی حالت سنبھال چکا تھا۔ ورنہ مجھے تو ڈر تھا کہیں وہ خود ہی ہاتھوں میں نہ آ جائے۔

کرنل شمع کو ہوش میں لانے کی کوشش کر رہا تھا اور میں دونوں ہاتھ سینے پر باندھے دل ہی دل افسوس کے ساتھ ان دونوں کا جائزہ لیتا رہا۔

پھر اچانک شمع کے ہونٹوں سے ایک نحیف سی آواز

تھی کرنل کی کوششوں میں جوش پیدا ہو گیا پھر آہستہ آہستہ شمع نے
اپنی آنکھیں پوری طرح کھول دیں۔ نقاہت زدہ گوارنگ چہرے پر
اس کی بڑی بڑی سیاہ آنکھیں اس وقت بہت غیر فطری انداز میں لگ
رہی تھیں۔ کرنل خوشی سے دیوانہ ہوا جا رہا تھا اور بار بار شمع کو
اپنی موجودگی سے آگاہ کیے جا رہا تھا۔

چند ثانیوں تک شمع اپنی کھلی ہوئی آنکھوں سے خلا میں
گھورتی رہی پھر اس نے اپنی گردن گھمائی۔ اس کی آنکھیں مجھ سے
چار ہوئیں، پتلے پتلے یاقوتی ہونٹوں پر ہلکی سی کرب ناک مسکراہٹ نمودار ہوئی
بس ایک لمحے کے لیے ویران اور ڈراؤنی آنکھوں نے اس
مسکراہٹ کا ساتھ دیا پھر اس کی ناک کا بانسہ ٹیڑھا ہو گیا اور گردن
ایک جھٹکے سے میری طرف ڈھلک گئی۔

کھلی ہوئی آنکھوں میں اور گلابی ہونٹوں پر آخری لمحوں کی
مسکراہٹ امر ہو گئی تھی۔

سلطان شاہ نے زیر لب کچھ پڑھتے ہوئے شمع کی آنکھوں
پر داہنی ہتھیلی رکھ کر پپوٹے بند کر دیے۔ اب ایسا معلوم ہوتا
تھا جیسے سوتی ہوئی شمع کوئی سہانا خواب دیکھ کر مسکرا رہی ہو۔

میرا خیال تھا کہ کرنل دہاڑیں مار کر شمع کی لاش سے لپٹ
جائے گا لیکن وہ جہاں تھا وہیں بیٹھا رہا۔ وہ کچھ سوچ رہا تھا
یا پھر اس پر صدمے کی شدت سے سکتہ طاری ہو گیا تھا۔

کرنل کو جنبش نہ کرتے دیکھ کر سلطان شاہ نے شمع کے
جسم پر پڑی ہوئی چادر سر سے پاؤں تک پھیلا دی۔

میں نے جھنجھوڑ کر کرنل کو سہارا دیا مگر وہ پوری طرح ہوش و
حواس میں تھا۔ میری مدد لیے بغیر سیدھا کھڑا ہوا پھر کسی عجیب سے
جذبات سے عاری نگاہوں سے مجھے گھورنے لگا۔ وہ خاموش تھا
لیکن اس کے عجیب انداز پر میں سہم گیا۔

میں نے کھنکار کر تسلی کے دو ایک الفاظ ادا کرنے کا ارادہ
کیا ہی تھا کہ وہ تیزی سے پلٹا اور خوابگاہ کے ایک گوشے میں
رکھی ہوئی چوبی الماری کی طرف مڑ گیا۔ الماری کا پٹ کھول کر
چند ثانیوں تک ٹٹولتا رہا... پلٹنے کے بعد وہ پلٹا تو میں بھونچکا
رہ گیا۔ کرنل کے ہاتھ میں بھرا ہوا بے آواز پستول دبا ہوا تھا
اور اس کا منہ میرے سینے کی طرف اٹھا ہوا تھا۔

"تم جاؤ۔" کرنل آہستہ آہستہ میری طرف بڑھتے ہوئے کسی
سانپ کی طرح پھنکارا۔ "تم دونوں یہاں سے چلے جاؤ۔ اپنی
منحوس صورت لے کر اتنی دور چلے جاؤ کہ تمہارا سایہ بھی نظر نہ
آسکے۔"

"م... مگر کرنل صاحب! ہم نے کیا کیا ہے؟" بمشکل
میرے منہ سے نکلا۔ "میں تنویر ہوں، آپ کا ہونے والا داماد۔ اس وقت

صدمے سے آپ کے اعصاب پر گہرا اثر پڑا ہے۔ پستول پر
سیفٹی کیچ نہیں ہے، انگلی ٹریگر پر سے ہٹا لیں ورنہ یہ چل
بھی سکتا ہے ارادے کے بغیر ذرا سا دباؤ بڑھتے ہی چل سکتا ہے۔"

"میں ہوش میں ہوں اور سیفٹی کیچ میں نے خود ہٹایا ہے۔"
کرنل مجھ سے چند قدم دور رک گیا۔ اس کی آنکھوں میں حیوانی
چمک عود کر آئی تھی اور لہجے میں بلا کا اعتماد پیدا ہو گیا تھا۔ "میں
ریٹائرڈ فوجی ہوں، میں نے تین جنگوں میں ہزاروں انسانوں کو
مرتے دیکھا ہے۔ شمع کی موت میرے لیے انوکھی نہیں تھی۔ وہ
بہت عرصے سے ہر روز مر مر کر جی رہی تھی۔ وہ مر گئی اور مجھے قرار آگیا۔
جب تک وہ سسک رہی تھی میں بھی تڑپ رہا تھا۔ اب میں
بالکل نارمل ہوں۔"

"آپ نارمل نہیں ہیں کرنل صاحب!" میں نے دردمندانہ
لہجے میں کہا۔ میں دیکھ رہا تھا کہ سلطان شاہ بے خبری میں کرنل کو
دبوچ لینے کی فکر میں تھا لیکن کرنل پوری طرح چوکنا تھا۔ میں نے اپنی
بات جاری رکھتے ہوئے کہا۔ "آپ کو ہماری مدد کی ضرورت ہے
ابھی تجہیز و تکفین کا بندوبست بھی کرنا ہے۔"

"چلے جاؤ لڑکے۔" وہ ہاتھ جھٹک کر غرایا۔ "بس یہی کافی
ہے کہ میں تمہیں زندہ لوٹ جانے کا موقع دے رہا ہوں ورنہ
تم میرے سب سے بڑے مجرم ہو۔ جاؤ چلے جاؤ، نکلو باہر۔"

"م... مگر میرا جرم؟" میں ہکلایا۔

اس بار کرنل نے فائر کر دیا۔ گولی میرے قدموں سے چند
انچ کے فاصلے پر قالین میں سوراخ کرتی فرش میں پیوست ہو گئی۔
میں غیر ارادی طور پر اچھل کر ایک طرف ہو گیا۔

"بحث نہ کرو اور چلے جاؤ ورنہ دونوں کو چھلنی کر دوں گا۔"
وہ غضبناک تیوروں کے ساتھ بولا۔

میں سمجھ گیا کہ صدمے سے کرنل کا دماغ الٹ گیا تھا اور
اب اس پر خون سوار ہو چلا تھا۔ میں سر جھکا کر صدمے اور غصے
کے عالم میں شمع کی خوابگاہ سے نکلا چلا گیا۔ سلطان شاہ میرے
ساتھ تھا اور پستول بدست کرنل ہمارے پیچھے۔

ہمارے چوکھٹ عبور کرتے ہی چوبی پٹ پر شور آواز کے
ساتھ بند ہوا پھر اندر سے بولٹ چڑھ جانے کی آواز کے ساتھ ہی
کرنل کی بدلی ہوئی محبت آمیز آواز سنائی دی "چند منٹ ٹھہرنا
تنویر بیٹے! میں نے جو کچھ کہا اس کے لیے مجھے معاف کر دینا۔
وہ بکواس نہ کرتا تو تم کسی قیمت پر مجھے اس کمرے میں تنہا
نہ چھوڑتے۔"

میں جاتے جاتے پلٹ پڑا۔ نجانے کرنل جیسے لوہے کی طرح
آدمی کو کیا ہو گیا تھا کہ مجھے مسلسل ذہنی جھٹکے دیے جا رہا تھا۔ شمع کی

موت کے بعد اس کا رویہ اچانک ہی ناقابلِ فہم اور پُراسرار ہو گیا تھا۔

"کبھی ہوم کبھی بیٹا! آخر آپ کیا کہنا چاہتے ہیں؟" میں نے غصیلی آواز میں احتجاج کیا مگر دوسری طرف سناٹا چھایا رہا۔ چند ثانیوں تک انتظار کے بعد میں نے دروازہ پیٹ ڈالا لیکن اندر سے کوئی جواب نہ ملا۔ نجانے کرنل اندر کیا کر رہا تھا۔ ایسے روح فرسا تجسس سے تو میں کبھی دوچار نہ ہوا تھا۔ کئی منٹ گزر گئے لیکن اندر کھٹکا تک نہ سنائی دیا۔

میں نے سلطان شاہ کو وہیں رکنے کا اشارہ کیا اور خود پنجوں کے بل دوڑتا ہوا نکاسی کے راستے کی طرف بڑھتا چلا گیا۔ چکر کاٹ کر میں شمیم کی خوابگاہ کی لان کی طرف کھلنے والی کھڑکی کے قریب پہنچا تو آہنی گرل اور شفاف شیشوں کے پیچھے ایک عجیب ہی منظر نظر آیا۔ کرنل ایک آرام کرسی پر بیٹھا کاغذ پر جلدی جلدی کچھ لکھ رہا تھا۔ چہرے پر مایوسی کے گہرے ڈیرے ڈالے ہوئے تھے اور آنکھوں سے آنسو رواں تھے جنھیں وہ بار بار تولیے سے صاف کرتا جا رہا تھا۔

بے آواز پستول اس کے قدموں میں قالین پر پڑا ہوا تھا۔ اسی کے قریب ایک چھوٹا بریف کیس رکھا ہوا تھا۔ کرنل گرد و پیش سے بے خبر لکھنے کے کام میں منہمک تھا۔ میں نے بے چینی کے ساتھ دوسری دو کھڑکیوں کا جائزہ بھی لے ڈالا لیکن ہر طرف سے مایوس ہی ہونا پڑا۔ تینوں کھڑکیوں پر مضبوط فولادی گرل لگی ہوئی تھی اور کرنل کو ہوشیار کیے بغیر کھڑکی کی راہ سے اندر داخل ہونا ناممکن تھا۔

میں نے واپس اندر پہنچ کر سلطان شاہ کو شمیم کی خوابگاہ کے دروازے سے ذرا دور بلا کر صورت حال سے آگاہ کیا تو وہ بھی کوئی نتیجہ اخذ نہ کر سکا۔

"میرا خیال ہے کہ کرنل واقعی پاگل ہو گیا ہے" کافی غور و خوض کے بعد سلطان شاہ نے ہتھیار ڈالتے ہوئے کہا۔ "جب تک پستول اس کے قبضے میں ہے ہمیں اس سے ہوشیار ہی رہنا ہو گا ورنہ وہ ہمیں زخمی بھی کر سکتا ہے۔"

آخر اسے اندر ایسا کیا کام درپیش تھا جس کے لیے اسے ہمیں باہر نکالنے کی ضرورت پیش آئی؟ کوئی بھی دستاویز یا خط وغیرہ تو وہ ہماری موجودگی میں بھی لکھ سکتا تھا۔

"پاگلوں کی کسی حرکت کا کوئی جواز نہیں ہوتا۔ میری بات مانو شمیم کی موت نے اس کا دماغ الٹ دیا ہے" اس نے میری ضرورت سے زیادہ تشویش کو رد کرتے ہوئے اپنا فیصلہ صادر کر دیا۔

مگر میری خلش دور نہ ہو سکی۔ اگر کرنل پاگل ہو گیا ہوتا تو اس کی حرکتوں میں کوئی ربط نہ ہوتا جب کہ شمیم کی موت کے بعد اس کی ساری حرکات باہم مربوط تھیں۔

پہلے وہ سکتے کے عالم میں بیٹھا نجانے کیا سوچتا رہا پھر ہم دونوں کو کچھ سمجھنے کا موقع دیے بغیر اچانک ہی اس نے جیب سے پستول نکال لیا۔ پستول کی زد پر پہلے اس نے براہِ راست ہمیں چلے جانے کا مشورہ دیا نہ ماننے پر اس نے ہمیں اپنا مجرم قرار دے کر بھی گولی کر کے بھگانا چاہا لیکن ہم اسے صدمے کی رعایت دیتے ہوئے برا مانے بغیر اسے سمجھانے کی کوشش کرنے لگے۔ اپنے دلائل کو رائیگاں جاتے دیکھ کر اس نے ایک بے ضرر فائر کر کے ہمیں کمرے سے نکلنے پر مجبور کر دیا پھر خود کمرے میں محبوس ہوتے ہی اس نے اپنی بدکلامی پر معذرت خواہ ہوتے ہوئے مجھ سے رکنے کی التجا کی اور اب اندر بیٹھا کچھ لکھ رہا تھا۔

اچانک میری نظروں میں کرنل کا آنسوؤں میں بھیگا ہوا اداس چہرہ گھوم گیا۔ میرے ذہن میں ایک جھماکا ہوا اور اسی لمحے شمیم کی خوابگاہ کا دروازہ کھل گیا۔ کرنل بے آواز پستول تھامے چوکھٹ کے وسط میں کھڑا ہوا تھا۔

"آ جاؤ" وہ الٹے قدموں اندر لوٹتے ہوئے بولا۔ اس کی آنکھوں سے اب بھی آنسوؤں کی لڑیاں رواں تھیں اور وہ یک بیک اپنی عمر سے زیادہ بوڑھا نظر آنے لگا تھا۔

سلطان شاہ آگے تھا اور پورے خلوص کے ساتھ اب کرنل کو پاگل سمجھ رہا تھا۔ اسی کے لیے اچانک نمودار ہونے کی اس نے دیوار سے لگ کر مدافعانہ پوزیشن اختیار کر لی تھی۔ کسی خوف یا ارادے کے بغیر محض سلطان شاہ کی تقلید میں میرے قدم بھی ذرا ٹھہر گئے۔

"گھبراؤ... اطمینان رکھو کہ میرا دماغ خراب نہیں ہوا ہے!" کرنل شاید سلطان شاہ کا دماغ بھی پڑھ رہا تھا۔ "اگر تم نے مجھ سے الجھنے کی کوشش نہیں کی تو تمھیں کوئی گزند نہیں پہنچاؤں گا۔"

میں نے پہل کی اور سلطان شاہ میرے پیچھے ہو لیا۔ ہمارے اندر پہنچنے تک کرنل اسی آرام کرسی کے پیچھے رک چکا تھا جس پر بیٹھا وہ کچھ لکھ رہا تھا۔ بریف کیس بدستور قالین پر پڑا ہوا تھا۔

"غوار کہاں ہے؟" کرنل نے سپاٹ لہجے میں سوال کیا۔

"وہ ایک حریف عورت کی قید میں ہے اور بالکل محفوظ ہے...." میں نے محتاط لہجے میں کہنا شروع کیا لیکن کرنل نے آستین کے کونے سے اپنی آنکھیں خشک کرتے ہوئے میری بات کاٹ دی۔

"بس اتنا کافی ہے کہ وہ زندہ ہے۔ آج سے وہ میری نہیں تمھاری ذمے داری ہے....!"

میں مناسب نہ سمجھتے ہوئے میں نے ایک مرتبہ پھر گفتگو کا رخ پھر ٹال دیا۔

"بس میرے دوست ہو، اس سے آگے وہ کچھ نہ پوچھے گا۔ بہت نرم خو اور ملنسار آدمی ہے۔" پھر اس نے بتا ڈالا۔

"میرے ساتھ ایک دوست بھی ہے۔" میں نے کہا۔

"اسے کہاں گلے میں لٹکائے پھر رہے ہو؟" اس کی چہچہاتی آواز سنائی دی۔ "شہر تمہارے لیے ہے۔ وہ جہاں چاہے رہ سکتا ہے۔ کراچی میں ہوٹلوں کی کمی تو نہیں ہے۔"

میں نے کن انکھیوں سے سلطان شاہ کی طرف دیکھا جو کمرے کے ایک دور افتادہ گوشے میں دیوار کی طرف منہ کیے کھڑا تھا۔ اس کا بدن یوں ہل رہا تھا جیسے وہ کوئی آواز پیدا کیے بغیر اندر ہی اندر رو رہا ہو۔

"اس کا میرے ساتھ رہنا ضروری ہے۔" میں نے آہستگی کے ساتھ کہا۔

"پھر لے جاؤ اسے بھی۔" شاید وہ جل کر بولی تھی۔

"اور سنو! میرے کاغذات کی فکر نہ کرنا۔" میں نے اس کے غصیلے انداز کو نظر انداز کرتے ہوئے کہا "سفری دستاویزات کا بندوبست میں خود کر لوں گا۔ تم چاہو تو ایک دو روز میں روانگی کا پروگرام طے کر سکتی ہو۔"

"وہاں پہنچو میں دوپہر تک بات کروں گی۔"

میں نے سلسلہ منقطع کر کے ٹیلیفون ڈائرکٹری سے ایک رفاہی ادارے کے فون نمبر تلاش کر کے رابطہ قائم کیا تو سلسلہ ملتے ہی دوسری طرف سے ایک معتبر اور مربیانہ آواز سنائی دی۔ جب میں نے کمرے کا پتا بتانے کے بعد خود کو کرنل زیدی ظاہر کرتے ہوئے خودکشی کا ارادہ ظاہر کیا تو دوسری طرف سے فوراً ہی وعظ، تلقین اور ہمدردی کا دریا موجزن ہو گیا۔ وہ بے چارہ حالات کی ستم ظریفی سے نا علم پورے خلوص کے ساتھ مجھے حرام موت کے بھیانک مذہبی پہلو سے آگاہ کر رہا تھا لیکن جو تیر چھوٹ چکا تھا اسے واپس لوٹانا نہ اس کے بس میں تھا اور نہ میرے اختیار میں۔

میں نے قطع کلامی کرتے ہوئے اسے جلد از جلد پہنچنے کی ہدایت کر کے فون بند کر دیا۔ اب زیادہ دیر تک وہاں رکنا ہمارے لیے خطرناک ثابت ہو سکتا تھا لہٰذا بادل ناخواستہ میں سلطان شاہ کی طرف بڑھا مگر اس کے چہرے پر نگاہ پڑتے ہی چونک پڑا۔ اس کی آنکھیں سرخ ہو رہی تھیں۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ گھٹ گھٹ کر روتا رہا ہو۔ میں اس کی آنکھوں میں دیکھنے کی ہمت نہ کر سکا۔ خود میرا دل بھاری ہونے لگا تھا۔ میں نے نرمی سے اس کے شانے پر ہاتھ رکھا اور اسے ساتھ لیے باہر آ گیا۔

"بڑا دردناک انجام ہوا ہے کرنل کا!" کار روانہ ہونے کے بعد اس نے دل گرفتہ آواز میں کہا۔

"ہر روز اس سے بڑے بڑے سانحے رونما ہوتے ہیں۔ آناً فاناً میں بے شمار انسان موت کے گھاٹ اتار دیے جاتے ہیں لیکن ان واقعات پر ہم کبھی نہیں روتے کیونکہ ہم نے بچشم خود وہ سب نہیں دیکھا ہوتا۔ تاہم ہمدردی کے دو بول بول کر بیٹھ جاتے ہیں۔ دکھ محسوس کرنے کے لیے مشاہدہ ضروری ہوتا ہے ورنہ تو تمہیں معاشرے میں ہر روز بہتیرے نظر آنے لگتے۔"

"کتنے دکھ کی بات ہے کہ ہم ان دونوں کو یوں چھوڑ کر چلے جانے پر مجبور ہیں۔"

"انسان نام ہی مجبوریوں کا ہے۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا "جانوروں کو کوئی مجبوری نہیں ہوتی۔"

"اب ہم کہاں جا رہے ہیں؟"

"دوبئی کے ایک ہمدرد کے پاس۔" میں نے اختصار سے کام لیتے ہوئے کہا۔

"وہ عورت قابل اعتماد نہیں ہے۔" وہ چونک کر بولا۔

"جب تک غرض اس کے قبضے میں ہے اس پر اعتماد کرنا ہی ہوگا۔"

"میں نے شہر کا چپہ چپہ چھان مارا لیکن بھابی کا کہیں سراغ نہ مل سکا۔" وہ متاسفانہ لہجے میں بولا۔

"اس میں تمہارا کوئی قصور نہیں تھا۔ وہ نہ صرف کراچی سے بلکہ پاکستان سے باہر جا چکی ہے اور اب تمہیں ہم دونوں کے پاسپورٹ تیار کروانے ہیں۔"

"باہر جاؤ گے؟" اس کی سوگوار آنکھوں میں حیرت تیر گئی۔

"ممکن ہے دیار غیر! فی الحال ہم تینوں کو جانا ہوگا۔ دیبا بڑی سیمابی طبیعت کی مالک ہے۔ پتا نہیں کب اپنا رنگ بدل لے، اس کے توڑ کے لیے تمہیں دور رہ کر ہم پر نگاہ رکھنا ہوگی۔"

"تنظیم کی راہ سے ہٹانے کے لیے یہ چال چلی گئی ہے معلوم ہوتا ہے کہ لاہور میں بھی تمہیں کامیابی نہیں ہو سکی۔"

میں تلخ انداز میں ہنس پڑا "تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ لاہور میں تنظیم کی عمارت کو تباہ کر کے بھی کوئی کامیابی نہیں ہو سکی۔ میں سمجھا تھا کہ اس عمارت کی حیثیت تنظیم کے صدر دفتر کی سی ہے اور اس کی تباہی ہماری تنظیم کو عملی طور پر ختم کر دے گی مگر ایسا نہیں ہے۔ ان کے اعلیٰ دماغ ابھی تک شکوک و شبہات سے بھی بالاتر ہیں۔"

لاہور کی عمارت کی تباہی کی خبر سن کر وہ اپنی نشست سے اچھل پڑا "وہ تو اخبارات پر چھائی ہوئی جاگیر ہے۔ تم نے اس کا کون سا حصہ تباہ کیا؟"

زندہ بچ نکلنے کا بھانڈا پھوڑ دیا تو ناقابلِ تصور دشواریاں کھڑی ہو جائیں گی۔"

پھر میں اسے لائینڈز کالج کے بارے میں تفصیلات سے آگاہ کرنے لگا۔ وہ حیرت اور بے یقینی کے عالم میں منہ پھاڑے میری کہانی سنتا رہا جیسے میں اسے جنوں اور پریوں کے دلیس کے قصے سنا رہا ہوں۔

"تم واقعی حیرت ناک صلاحیتوں کے مالک ہو۔" میرے خاموش ہونے پر وہ تحسین آمیز لہجے میں بولا۔ "بدترین حالات میں بھی اپنے لیے کوئی نہ کوئی راہ نکال ہی لیتے ہو۔ میں نے محسوس کیا ہے کہ حالات کتنے ہی ناموافق کیوں نہ ہوں، تم خود کو بے بس محسوس کرنے کے عادی نہیں ہو۔ تمہارا دماغ ہر وقت کام کرتا رہتا ہے۔"

"اس بار میرے دماغ سے کہیں زیادہ دیبرا کی آزاد روی کام آئی ہے۔ کامیابی کی کلید یہ تھی کہ وہ مجھے پسند کرنے لگی پھر مجھ سے مل بیٹھی مگر وہ کام نہ آتی تو لائینڈز کالج میں چڑیا کا بچہ بھی پر نہیں مار سکتا۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔

"بات وہی ہے۔" وہ قدرے سنجیدہ لہجے میں بولا۔ "اس جیسی مکار عورت کو شیشے میں اتارنا تمہارا ہی کام تھا۔"

"چلو مان لیا کہ میں بہت ہی مار خاں ہوں۔"

"تمہارے ماننے یا نہ ماننے سے واقعات کی اصلیت پر کوئی فرق نہیں پڑتا۔ تم نے ان سب کے درمیان رہتے ہوئے کمال ہوشیاری سے ایک طرف ڈی سوزا کو یقین دلایا کہ تم اس کے آدمی ہو اور دوسری طرف انعام اور دولت کے پیٹ میں اترنے میں کامیاب ہو گئے۔ ان میں محاذ آرائی کی صورت حال پیدا کرنا دل گردے کا کام تھا۔ تمہاری ناکامی کی صورت میں برقی جھٹکے تمہارا مقدر بن سکتے تھے۔ انہیں گڑ لائن کی طرف متوجہ کر کے تم وہاں سے نکلنے میں تو کامیاب ہو گئے مگر دیبرا کو سنبھالنا اب بہت دشوار ہو گا۔ اس نے نہ صرف بھائی کو قید کیا ہوا ہے بلکہ تمہیں بھی روپوش ہو جانے پر مجبور کر دیا ہے۔"

"میری تصاویر کے بارے میں کیا سوچا ہے تم نے؟" میں نے موضوع بدلنے کی نیت سے سوال کیا۔

"دولت سمیت ایک کیمرا خریدنا ہو گا۔ گھر پر ہی تصاویر اتار کر کہیں سے پرنٹ بنوا لوں گا۔"

پھاٹک بند تھا اور وہاں کوئی متنفس نظر نہیں آ رہا تھا۔

میں نے اس عالیشان مکان کے پھاٹک پر کار روک کر چند سیکنڈ تک انتظار کیا پھر ہارن بجانے کا ارادہ ہی کیا تھا کہ فضا میں ایک بھاری مردانہ آواز گونج اٹھی۔

"کون ہے؟" سوال انگریزی میں کیا گیا تھا۔ آواز پھاٹک کی جانب سے آئی تھی لیکن وہاں کوئی موجود نہیں تھا۔

"تم کون ہو؟ سامنے آ کر بات کرو۔" میں نے اپنی سمت کی کھڑکی سے سر باہر نکال کر اضطراری لہجے میں کہا۔

"میں سامنے نہیں آ سکتا۔" خشک لہجے میں جواب دیا گیا۔ "ڈرو نہیں، میں کوئی بھوت نہیں، ایک زندہ مگر علیل آدمی ہوں۔ اپنے قدموں پر چل کر تمہاری پیشوائی کے لیے نہیں آ سکتا۔ میری آواز کنکریٹ کے ستونوں میں لگے ہوئے اسپیکر کے ذریعے تم تک پہنچ رہی ہے۔ تم جو کچھ کہو گے وہ مائیکرو فون کے ذریعے مجھ تک پہنچ جائے گا۔"

اس کی زبان سے علالت کا ذکر سنتے ہی میں سمجھ گیا کہ بولنے والا ہی میرا مطلوبہ شخص تھا۔ میں نے ٹھہرے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔ "کیا تمہارا ہی نام مارٹن ہے؟"

"میں جو کوئی بھی ہوں اس وقت اس گھر کا مالک ہوں اور تم کہیں سے چل کر میرے دروازے پر آئے ہو۔ تمہیں یہ سوال زیب نہیں دیتا۔ اخلاقاً پہلے تمہیں اپنا تعارف کرانا چاہیے تھا۔" بولنے والے کا لہجہ نرم اور شائستہ تھا لیکن اس کی آواز میں کوئی ایسی بات موجود تھی جس کی بنا پر اسے خواہ مخواہ الٹا جواب دینے کو طبیعت چاہ رہی تھی۔ بداخلاقی کے اتنے ہی رسیا ہو تو اپنی جیبیں کو سنبھال کر رکھا ہوتا۔" میں نے قدرے تلخ لہجے میں کہا تھا۔ مجھے یقین تھا کہ میرے ان الفاظ پر وہ اکھڑ جائے گا لیکن خلافِ توقع اس کی آواز تحیر آمیز تھی۔

"تم کس کی بات کر رہے ہو اجنبی مہمان؟"

"اسی کی جس سے دوستی نہ ہوئی ہوتی تو شاید تمہارے دروازے پر میری یوں توہین نہ ہوتی۔"

"پہیلیاں نہ بجھاؤ کھل کر بتاؤ تمہیں کس نے بھیجا ہے؟"

"سندر چہرہ، گوری رنگت اور نشیلے نینوں سے کون سا نام یاد آتا ہے تمہیں۔"

"بہت شریر ہو۔" ہلکی سی ہنسی کے ساتھ آواز ابھری۔ "سب کچھ بتا دو گے مگر نام نہیں بتاؤ گے۔۔۔ ذرا پیار اور نرمی والے کا خیر، یوں ہی سہی۔ بیمار اور تنہا آدمی ہوں۔ میرا بھی کچھ وقت گزر جائے گا۔ ہاں، تو کچھ اور نشانیاں بتاؤ۔ صحت اور جوانی کے دنوں میں تو ہر عورت پر تمہاری نشانیاں صادق آتی نظر آتی تھیں۔"

مجھے یک بیک غصہ آ گیا۔ وہ خود کو بہت مکار اور چالاک سمجھ رہا تھا۔ "تم اس خیال میں بھی نہ رہنا کہ میں کسی مصنف کی طرح

باہر گزار لوں، ہی تمہارا دل بہلاتا رہوں گا۔ زبیدی کی دروازہ کھول کر یا پھاٹک توڑ کر ایک بیکار آدمی کے گھر میں گھسنا میرے لیے کوئی دشوار کام نہیں ہوگا۔ سب میں طرح راستہ نہ رہا تو نتائج کے ذمے دار خود ہو گے۔"

"اور شیر میرے لیے روح فرسا ہوگا میرے بچے!" وہ آواز مسخر آمیز ہوگئی۔ "برقی جھٹکے سے جھلسنے والی لاشیں اکثر ناقابل شناخت ہو جاتی ہیں۔ زبیدی کا انجام بھی ہوگا!"

میرا خون کھول اٹھا۔ وہ مجھے صریحاً دھمکی دے رہا تھا لیکن اس لمحے میری بہکی ہوئی ذہنی رو لہٰذا واسطہ پڑ گئی۔ میری زندگی خطرے میں تھی۔ دشمن کسی بھی وقت میری راہ پہ لگ سکتے تھے اور مجھے ایک محفوظ ٹھکانے کی تلاش تھی جو فی الوقت اس عالیشان مکان کے علاوہ کہیں نہیں ہو سکتا تھا۔

"اس کا مطلب ہے کہ تم بھی شعبدے باز ہو" میں جانتا ہوں تو برقی تاروں پر کوئی دھاتی چیز اچھال کر انھیں آپس میں شارٹ کر کے تمھارے گھر میں برقی رو کی فراہمی کا سلسلہ منقطع کر سکتا ہوں مگر میں ایسا نہیں کروں گا کیونکہ تمہاری جیتی وبال انیدا ان دنوں مجھے خاصی عزیز ہے۔"

"گڈ!" اس کی اطمینان آمیز آواز ابھری۔ "اب ہوئی نا بات۔ مجھ کو تو بہت پہلے ہی گیا تھا مگر اس کا نام تمہاری زبان سے سننا چاہتا تھا۔ گاڑی اندر لے آؤ۔"

اس کا فقرہ ختم ہونے سے پہلے ہی آہنی دروازہ کسی خودکار میکنزم کے تحت اندر کی طرف کھلتا چلا گیا اور میں نے انجن گیئر میں ڈال کر کار آگے بڑھا دی۔

کار پختہ ہموار روش پر اندر داخل ہوئی تو صبح کے اجالے میں برآمدے میں ایک شخص معذوروں والی کرسی پر براجمان نظر آیا۔ شاید وہ خاصی دیر سے وہاں موجود تھا۔ میں کار سے اتر کر اس کی طرف بڑھا تو میں نے دیکھا کہ وہ بہت ہی اعلیٰ ساخت کی جدید ترین خودکار کرسی تھی جو شاید بٹن دبانے سے بیٹری سے چلنے والی موٹر کے ذریعے حرکت میں لائی اور حسب خواہش ملکی جا سکتی تھی۔ کرسی کے داہنے بازو کے ساتھ ہی ایک آہنی پلیٹ پر لاسلکی انٹرکام جیسا ایک آلہ نصب تھا۔ غالباً پھاٹک والا انٹرکام بھی اسی آلے سے منسلک تھا۔

"خوش آمدید میرے مہمان!" میرے کار سے اترتے ہی اس نے خوش دلی کے ساتھ ہانک لگائی۔ میں نے غیر ارادی طور پر گردن گھما کر پیچھے دیکھا تو وہاں کوئی آدمی موجود نہ ہونے کے باوجود پھاٹک خود بخود بند ہو چکا تھا۔

میں برآمدے سے ذرا دور رک کر غور سے اس کا جائزہ لینے لگا۔

پہلی بات تو یہ تھی کہ اپنے خدوخال سے وہ مقامی ہی لگ رہا تھا۔ چہرے کی رنگت بھی کھلتی ہوئی گندمی تھی جبکہ غیر ملکی لب و لہجے میں انگریزی بول کر وہ اب تک مجھے مرعوب کرنے کی کوشش کرتا رہا تھا۔ دوسری بات یہ کہ اپنے چار قل ہاتھ پیروں اور صحت مند جسم کے ساتھ وہ کسی بھی طرح بیمار یا معذور نظر نہیں آ رہا تھا لیکن اس کے باوجود معذوروں والی کرسی پر براجمان تھا جس کا مطلب صاف تھا کہ وہ کسی ایسے عارضے میں مبتلا تھا جس میں چلنے پھرنے کی ہلکی سی مشقت بھی اس کے لیے جان لیوا ثابت ہو سکتی تھی۔

"کیا دیکھ رہے ہو؟" اس نے دلچسپی کے ساتھ میری تجسس آمیز نظروں کا سامنا کرتے ہوئے اردو میں سوال کیا۔

اور سلطان شاہ حیرت سے اچھل پڑا۔

"ارے! یہ تو اردو بول رہا ہے۔" اس کے منہ سے بے ساختہ نکلا تھا جیسے وہ کسی گونگے کے اچانک بول پڑنے کا اعلان کر رہا ہو۔

"اردو بھی بول لیتا ہوں۔" اس نے براہ راست سلطان شاہ سے مخاطب ہو کر مسکراتے ہوئے کہا۔ "اس ملک میں اجنبیوں کو مرعوب کرنے کے لیے انگریزی میں ابتدا کرنا پڑتی ہے ورنہ سننے والے اپنی برتری کے احساس سے سرشار ہو کر مجھ معذور سے ملنے آتے ہیں۔ حالانکہ میں پوری طرح صحت مند اور چاق و چوبند ہوں۔"

"تھوڑی دیر قبل خود تم نے انٹرکام پر کہا تھا کہ تم بیمار ہو اور اپنے قدموں پر چل کر ہماری پیشوائی کے لیے نہیں آ سکتے۔" میں نے اسے تیز نگاہوں سے گھورتے ہوئے کہا۔ حقیقت یہ تھی کہ اس کے پراسرار رویے سے مجھے الجھن ہونے لگی تھی۔

"تمھارے سوال کے جواب میں یہ نہ کہتا تو پھاٹک پر آنا پڑتا۔" وہ مسلسل مسکرائے جا رہا تھا۔ اس کا وہ انداز نہ جانے کیوں مجھے چڑانے والا بلکہ جارحانہ محسوس ہو رہا تھا۔

"پھر اس ڈھونگ کی کیا ضرورت ہے؟" میں نے اس کی کرسی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ "تمہارا برآمدہ روش کی سطح سے خاصا بلند ہے اور اس طرف سیڑھیوں کے کنارے برآمدے کو روش سے ملانے والا پختہ ڈھلوان فرش بھی نظر آ رہا ہے جو خاص طور پر تمھاری کرسی کے لیے بنایا گیا ہوگا۔ اس کا کیا جواز ہے؟"

"میری ذہنی اپج!" وہ فلسفیانہ قہقہے کے ساتھ بولا۔ "اب اندر بھی آؤ گے یا یہیں کھڑے کھڑے جرح کیے جاؤ گے؟ تھوڑی دیر قبل ویرا نے مجھے فون پر تمہاری آمد کی اطلاع دی تھی۔ نام کیا

ہے تمھارا؟"

"عجیب بات ہے کہ ویرا نے میرا نام نہیں بتایا تمھیں۔ ویسے یہ سلطان ہے، میرا دوست اور ساتھی۔" میں نے سیڑھیاں عبور کرتے ہوئے طنزیہ لہجے میں کہا۔

"لڑکیوں سے ان کے آشناؤں کے نام نہیں پوچھے جاتے۔" وہ اپنی کرسی دروازے کی طرف بڑھاتے ہوئے دائیں آنکھ دبا کر بولا۔ "اس سے میرا رشتہ بہت عجیب ہے۔ میں اس کے بارے میں بہت کم جانتا ہوں۔ کچھ ناگفتہ باتیں معلوم ہیں مگر ان سے چشم پوشی اختیار کیے رہتا ہوں۔ وہ مجھے اپنی بیٹی کی طرح عزیز ہے۔"

"تمھاری بیٹی کہاں پائی جاتی ہے؟" میں نے تمسخرانہ لہجے میں سوال کیا۔

"بدقسمتی سے لاولد ہوں۔" وہ ہم دونوں کے پیچھے اپنی کرسی شاندار کمرے میں لے جاتے ہوئے اداس لہجے میں بولا۔

"اور بیوی؟" اس بار میں نے سنجیدگی کے ساتھ سوال کیا۔

"شادی ہی نہیں کی۔" وہ پھسپھسی آواز میں بولا۔

میری کھوپڑی سلگ اٹھی۔ وہ خبیث مسلسل باتیں گھمانے پر تلا ہوا تھا۔ جب شادی ہی نہیں کی تھی تو لاولد یا عیال دار ہونے کا سوال ہی نہیں پیدا ہوتا تھا لیکن اس نے یوں اپنے لاولد ہونے کا ذکر کیا تھا جیسے اس بارے میں خود بھی مغموم ہو۔

"بیٹھو بیٹھو۔ تم ذہین و دلچسپ ہو، ذرا کچھ دیر گپ شپ رہے گی۔" وہ داخلی دروازہ بند کرتے ہوئے کہہ رہا تھا۔

"ہاں۔" میں نے خوش دلی کے ساتھ کہا۔ "اپنی ذات سے اتنے مایوس ہو تو کسی بچے والی سے شادی کر لی ہوتی، کم از کم لاولد رہنے کا قلق تو نہ رہتا تم کو۔"

"دوسروں کے بچے پالنے سے نفرت ہے مجھے۔" وہ ہونٹ سکوڑ کر بولا۔ "پھر میں نے اپنی ذات . . ."

میں نے درمیان ہی سے اس کا فقرہ اچک لیا۔ "ہوشیاری سے کام لیتے تو بہتر بندوبست بھی کر سکتے تھے، شادی کے دو چار ماہ بعد باپ بن جاتے اور ولدیت کے خالی خانے میں اپنا نام ٹھونک دیتے۔ نہ کسی کو اعتراض ہوتا نہ دوسروں کے بچے پالنے کا طعنہ سننا پڑتا۔"

"بس۔" وہ اپنی کرسی کے بائیں ہتھے پر زور سے ہاتھ مار کر غرایا۔ "تم میری چھت کے نیچے میرا مضحکہ نہیں اڑا سکتے۔"

میرا دل باغ باغ ہو گیا کہ آخر کار میں بھی اس کا خون جلانے میں کامیاب ہو گیا تھا۔

"پھر چلو کھلے آسمان کے نیچے چلتے ہیں۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "میں تو اسی لیے باہر کھڑا ہوا تھا کہ اپنی چھت کے نیچے تو کوئی چمار بھی اپنی بے عزتی برداشت نہیں کر سکتا، تم زبردستی اندر لے آئے۔"

"تمھیں تمیز نہیں ہے کہ میزبان کے ساتھ کس طرح پیش آیا جاتا ہے۔" اس کا پارہ چڑھ گیا تھا اور ساری بذلہ گوئی چشم زدن میں کافور ہو گئی تھی۔

"ویرا نے بتایا تھا کہ تم اسے کسی باپ کی طرح چاہتے ہو، میں بھی خود کو تمھارا داماد سمجھتے ہوئے یہاں آیا تھا مگر تم پھیل کر بیٹھے اور اب آنکھیں دکھا رہے ہو۔" میں نے لمحہ بھر میں ایک فیصلہ کرتے ہوئے سوچے سمجھے انداز میں کہنا شروع کیا۔ "تم مجھے یہاں پناہ ملے یا نہ ملے لیکن تم میری زبان پر پابندی عائد نہیں کر سکتے، میں کوئی اور ٹھکانا تلاش کر لوں گا جہاں محاذ آرائی کا خدشہ نہ ہو۔" یہ کہتے ہوئے میں نے وہاں سے روانگی کے انداز میں اپنی جگہ چھوڑ دی، سلطان شاہ نے بھی میری تقلید کی تھی۔

"بیٹھ جاؤ۔" وہ غضبناک لہجے میں چیخا۔ "یہاں سے جانے کی کوشش کی تو گولی مار دوں گا۔"

"کون سی؟" میں نے اس کے خالی ہاتھوں پر نگاہ ڈالتے ہوئے اس کا مضحکہ اڑاتے ہوئے سوال کیا۔

اس نے طیش کے عالم میں کوئی بٹن دبا کر اپنی کرسی کا زاویہ قدرے تبدیل کیا اور اسی لمحے کرسی کے داہنے دستے میں نرم گدی کے نیچے سے جھانکتے ہوئے پائپ کی نال سے ایک بے آواز شعلہ لپکا اور گولی ایک سپاٹ دیوار میں پیوست ہو گئی۔

میری آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔ بظاہر مذاق ہی مذاق میں بات حد سے تجاوز کر گئی تھی لیکن میرے سوچے سمجھے منصوبے کے مطابق مارٹن اپنے خول سے باہر آنے پر مجبور ہو گیا تھا۔ کرسی کے ہتھے سے بے آواز فائر میرے لیے معنی خیز تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ مارٹن وہ نہیں تھا جو نظر آنے کی کوشش کر رہا تھا۔

میں کچھ کہے بغیر صوفے پر ڈھیر ہو گیا۔ میرا ذہن مسلسل اسی فائر میں الجھا ہوا تھا۔ معذوروں والی اس آہنی کرسی کی ساخت میں دانستہ طور پر موٹے گیج کا پائپ استعمال کیا گیا تھا تاکہ ہر ہتھے کے نیچے پوشیدہ مخصوص ساخت کے بے آواز پستول کی بیرل بآسانی چھپائی جا سکے۔ بادی النظر میں تو امکان ہی نہیں تھا، غور سے دیکھنے پر بھی شبہ تک نہیں ہوتا تھا کہ لوہے کے سیدھے اور مڑے ہوئے پائپوں کے اس ڈھانچے میں ہتھیار بھی پوشیدہ ہوں گے۔ مجھے پورا یقین تھا کہ کم از کم بائیں ہتھے میں بھی اسی قسم کا ہتھیار پوشیدہ تھا۔

"ڈر گئے نا؟" مارٹن اچانک مشینی انداز میں زور زور سے ہنسنے

میں کہا۔ "کیونکہ پھاٹک کھولنے اور بند کرنے کا ریموٹ کنٹرول تم اپنے ساتھ کرسی پر لیے پھرتے ہو اور آہنی پھاٹک میں کرنٹ دوڑتا رہتا ہے۔"

"یہ بھی بات درست ہے کہ کنٹرول میرے ساتھ رہتا ہے کیونکہ میں اس وسیع و عریض مکان میں تنہا رہتا ہوں۔ اپنے سارے کام بھی خود سرانجام دیتا ہوں البتہ پھاٹک میں کرنٹ والی بات سراسر مبالغے پر مبنی ہے۔"

"جو کچھ بھی ہو میں تو تمہاری کہی ہوئی بات دہرا رہا ہوں۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔

"وہ مذاق تھا۔۔۔ تم خود غور کرو کہ ایسا ہوتا تو اب تک نجانے کتنے راہگیر اور آوارہ جانور بے خبری میں پھاٹک سے برقی جھٹکے کھا کر مر گئے ہوتے۔"

گفتگو سے اس کے تیور ظاہر ہو گئے تھے ہم وہاں اپنی مرضی سے پہنچے تھے لیکن اب وہ ہمیں اپنے پاس رکھنے پر اڑا ہوا تھا اور یہ بات میرے لیے خطرے کی گھنٹی سے کم نہیں تھی۔

بہرحال میں نے فوری طور پر بات بڑھانے کے بجائے وہیں ختم کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ دوپہر میں ویرا کا فون آنے کے بعد ہی میں کوئی نئی حکمت عملی وضع کر سکتا تھا۔

مارٹن وصیل چیئر پر ہمیں کمرے دکھانے اندر لے گیا۔ میرے ذہن میں بار بار یہ بات چبھ رہی تھی کہ جب وہ صحت مندی کا دعویدار تھا تو وصیل چیئر کو کیوں جان سے لگائے پھر رہا تھا۔ اس کے علاوہ پورے گھر کا فرش بالکل سپاٹ تھا اور فرشی قالینوں کے روئیں پر جا بجا وصیل چیئر کے ٹائروں کے نشانات نظر آ رہے تھے جو اس کے بیان کی نفی کر رہے تھے بظاہر یوں معلوم ہوتا تھا جیسے وہ دن رات اسی کرسی پر سوار رہتا ہو مگر میں نے وہ متنازعہ سوال دوبارہ نہیں چھیڑا۔

اندر تمام رہائشی سہولتوں سے آراستہ پانچ خوابگاہیں خالی تھیں۔ اس کے اصرار پر ہم نے ایک دوسرے سے متصل اور باتھ روم کے ذریعے اندر ایک دوسرے سے ملے ہوئے دو الگ الگ کمرے منتخب کر لیے۔ کمروں کے بعد ہمیں باورچی خانے کی طرف لے جاتے ہوئے اس نے واضح کر دیا کہ وہ ملازم رکھنے کا عادی نہیں تھا لہٰذا ہمیں اپنے تمام کام خود ہی سرانجام دینے تھے جن میں اس سے کسی بھی وقت مدد لی جا سکتی تھی۔

اس کے فریج میں پھل اور سبزیوں سے دودھ دہی تک خورونوش کا سارا سامان بھرا ہوا تھا۔ ڈیپ فریزر میں بیف اور گوشت کی وافر مقدار موجود تھی مگر کچن میں جو چیز قابل توجہ تھی، وہ کچن کا کاؤنٹر اور چولہوں کی بلندی تھی جو عام باورچی خانوں سے خاصی کم تھی اور وہاں کھڑے ہو کر کام کرنا دشوار نظر آتا تھا البتہ وصیل چیئر پر بیٹھے ہوئے شخص کے لیے وہ بلندی بہت موزوں تھی۔ میری سمجھ میں نہ آ سکا کہ ان واضح علامات کے باوجود مارٹن صحت مندی کے دعوے پر کیوں بضد تھا؟

سلطان اس بارے میں مجھ سے گفتگو کرنے کے لیے بے چین تھا جب کہ میں اسے ٹالے رکھنا چاہتا تھا۔ مجھے ڈر تھا کہ مارٹن نے جو طرز زندگی اپنایا ہوا تھا اس میں یہ گنجائش بھی ضرور رکھی ہو گی کہ وہ اپنی کرسی سے اٹھے بغیر اس گھر میں بولا جانے والا ہر لفظ سن سکے۔

اس کے جاتے ہی ہم دونوں اپنے اپنے کمروں میں گھس گئے۔ میں تکان سے بے حال ہو رہا تھا لہٰذا سیدھا بستر پر جا گرا مگر چند منٹ بھی نہ گزرے تھے کہ باتھ روم کے دروازے پر دستک سنائی دی۔ میں نے بادل ناخواستہ بستر چھوڑ کر باتھ روم کے دروازے کا بولٹ سرکایا تو سلطان شاہ میرے کمرے میں آ گیا۔

"یہ سب کیا ہو رہا ہے؟ میری تو عقل کام نہیں کر رہی!" اس نے میرے کمرے میں گھستے ہی بوکھلائی ہوئی سرگوشی کے انداز میں کہا۔ "ایسا معلوم ہو رہا ہے جیسے ہم آسمان سے گر کر کھجور میں اٹک گئے ہوں۔"

"ذہن پر زور مت دو۔" میں نے اسے آنکھوں سے اشارہ کرتے ہوئے پرسکون لہجے میں کہا۔ "ہمارے اطمینان کے لیے اتنا ہی کافی ہے کہ ہمیں ویرا نے یہاں بھیجا ہے۔"

"مگر یہ آدمی میری سمجھ میں نہیں آیا اس کی حرکتیں مجھے پاگل کر دیں گی۔"

"میں اس کا ٹائپ اچھی طرح سمجھ گیا ہوں یہ بے ضرر سا آدمی ہے ہمیں کوئی نقصان نہیں پہنچائے گا۔"

"یہ کون سا خبط ہوا کہ صحت مند ہوتے ہوئے بھی معذور بنا پھر رہا ہے؟"

"وہ شاید دوسروں کو متحیر کر دینے کے خبط میں مبتلا ہے۔ خبطی لوگ تو اکثر و بیشتر اس سے بھی گئی گزری حرکتیں کرتے ہوئے نظر آتے ہیں۔"

"تمہارا تجربہ ہو گا میرے لیے تو نئی بات ہے۔"

"میں اسی لیے اس کو اشتعال دلا رہا تھا کہ اس کی علت کا اندازہ لگا سکوں۔ میرا خیال ہے کہ ہمیں اس فکر میں پڑنے کے بجائے فی الحال لمبی تان کر سونا چاہیے۔"

"بہتر ہے تو پھر آرام کرو۔" وہ پژمردہ لہجے میں کہتا

جا بائتھ روم کی طرف مڑ گیا مگر اس کی آنکھوں میں تشویش کے سائے لہرا رہے تھے وہ سمجھ گیا تھا کہ میں کسی وجہ سے گفتگو کرنے سے گریز کر رہا تھا۔

پچھلے دو دن کی تھکا دینے والی جانگسل بھاگ دوڑ کے بعد آرام دہ بستر میسر ہوا تو میں ذرا سی دیر میں ہی ایسا گھوڑے بیچ کر سویا کہ پھر جھنجھوڑ کر جگائے جانے پر ہی بیدار ہوا۔ آنکھیں کھولنے سے پہلے حواس بیدار ہوتے ہی میں نے اپنے جسم پر کسی کے مضبوط ہاتھوں کا لمس محسوس کیا تھا۔ آنکھیں کھولیں تو مارٹن اپنی وصیل چیئر سمیت میرے بستر کے قریب موجود تھا اور اس کے چہرے پر مسکراہٹ کھیل رہی تھی۔

"اٹھو، ویرا کا فون ہے۔" مجھے بیدار ہوتے دیکھ کر اس نے کہا۔ "ایکسٹینشن ڈرائنگ روم میں ہے۔ وہ لائن پر ہے۔"

میں نے بستر سے اتر کر ڈرائنگ روم کی طرف تقریباً دوڑ ہی لگا دی۔

"کیا سو گئے تھے؟" میری آواز سنتے ہی ویرا کی طنزیہ آواز سنائی دی۔ شاید وہ کافی دیر سے لائن ہولڈ کیے ہوئے تھی۔

"اب بھی نہ سوتا تو لعنت تھی مجھ پر۔" میں نے خوش دلی کے ساتھ کہا۔ "لیکن تم تو دوپہر میں فون کرنے والی تھیں اور اب شام کے پانچ بج رہے ہیں۔"

"سارا پروگرام گڑبڑ ہو گیا ہے۔" کلک کی ہلکی سی آواز کے ساتھ انسٹرومنٹ پر ویرا کی آواز اچانک دھیمی ہو گئی۔ شاید مارٹن نے گفتگو سننے کے لیے کسی دوسرے کمرے میں ریسیور اٹھا لیا تھا۔

"میرا خیال ہے کہ چند دن کے لیے مجھے یہاں رکنا ہو گا۔ باہر سے کوئی بڑا آرہا ہے۔" وہ کہہ رہی تھی۔

"یہ تاخیر میرے لیے اذیت ناک ہو گی۔" میں نے احتجاجی لہجہ بنانے کی کوشش کی۔ "آنا جانا تو ہوتا ہی رہے گا۔ ہمارے پروگرام میں تبدیلی نہ ہونا چاہیے۔"

"مگر اب تو یہ ہو ہی گئی ہے۔ اس کا پس منظر نہ بتا سکیں گی۔ ہوگر کی طرف سے ملنے والے پیغام کو نظر انداز نہیں کر سکتی۔ اس دوران تم اپنی تیاریاں مکمل کر لو۔"

"میری تیاری میں کوئی وقت نہیں لگے گا۔" میں نے شکایتی لہجے میں کہا۔ "تم مجھے دن بتاؤ۔"

"بتا دوں گی۔ یہ سناؤ کہ مارٹن کے پاس کوئی تکلیف تو نہیں ہے تم کو؟"

"بالکل بھی نہیں۔ اب سب کچھ ٹھیک ٹھاک ہے۔"

میں نے بے پروائی سے کہا۔

"کیا مطلب؟ کیا اس سے پہلے الجھ پڑے تھے؟"

"وہ مجھے مرعوب کرنے کے چکر میں تھا اگر وہ اپنے شعبدوں سمیت کسی سرکس میں ملازمت کرتا تو تماشائیوں سے بے پناہ داد و تحسین وصول کرتا لیکن بدقسمتی سے وہ صاحب حیثیت ہے اور اپنے مہمانوں پر شعبدے آزماتا ہے۔ ابتدا میں ذرا نوک جھونک ہوئی تھی اب خیریت ہے لیکن تم نے تاخیر کی خبر سنا کر سارا موڈ غارت کر دیا ہے۔"

"مجبوری ہے۔"

"میں کچھ وقت تمہارے ساتھ گزارنا چاہتا ہوں۔ اپنے مالی مسائل پر بھی بات کرنا ہے۔" میں نے محتاط لہجے میں کہا۔

"اس کی فکر نہ کرو۔ ایک سے ایک لاکھ تک جو رقم چاہو مل جائے گی۔"

"مگر ملاقات پھر بھی ضروری ہے۔" میں نے اصرار کیا۔ مجھے گفتگو میں یہ احتیاط رکھنا تھی کہ مارٹن جو گفتگو سن رہا تھا، کسی نکتے کی بنا پر میرے ذہن میں موجود خدشوں سے آگاہ نہ ہو سکے۔

"میں کسی وقت اسی طرف چلی آؤں گی۔"

"مارٹن کو وہم ہو گیا ہے کہ میں اپنے دشمنوں یا قانون سے چھپتا پھر رہا ہوں، تم بھی ملنے ادھر آگئیں تو اس کے شبہات کو تقویت ملے گی۔ باہر کوئی پروگرام کیوں نہیں رکھ لیتیں؟" میں نے نپے تلے الفاظ میں کہا۔

ویرا بہت ہوشیار عورت تھی۔ فوراً ہی بھانپ گئی کہ دال میں کچھ کالا ہے۔ اس نکتے پر ذرا بھی بحث کیے بغیر فوراً ہی باہر ملاقات پر آمادہ ہو گئی۔ "پھر آٹھ بجے اولڈ کلفٹن کی پارکنگ لاٹ میں ملو۔ میں پہنچ جاؤں گی۔"

مزید چند رسمی باتیں کر کے اس نے سلسلہ منقطع کر دیا۔ میں واپس اپنے کمرے کی طرف جا رہا تھا کہ راہداری میں مارٹن سے مڈبھیڑ ہو گئی۔ "کیا باتیں کر رہی تھی ویرا؟" مجھے دیکھتے ہی اس نے خوش دلی کے ساتھ سوال کیا۔

"وہ میرا اور اس کا ذاتی معاملہ ہے۔" میں نے برا سا منہ بنا کر کہا۔ "میں تمہارا احسان مند ضرور ہوں لیکن تمہیں اپنی نجی مصروفیات میں اس حد تک دخیل ہونے کی اجازت نہیں دے سکتا۔"

"اوہ برا مان گئے۔" وہ بھونڈے انداز میں ہنستے ہوئے بولا۔ "میرا تو خیال تھا کہ ویرا سے پیار محبت کی باتوں کے بعد

تمہارا موڈ خوشگوار ہو گیا ہو گا جبکہ معلوم ہوتا ہے کہ اس سے لڑ کر آئے ہو۔"

"ہم دونوں باہر جا رہے ہیں۔" میں نے خشک لہجے میں کہا۔ "دیر سے باہر ملاقات کا پروگرام ہے، واپسی دیر سے ہو گی۔"

"کن دونوں کی بات کر رہے ہو؟ تم تو جا ہی نہیں سکتے۔" اس نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔

"کیا مطلب؟" میں تیزی کے ساتھ اس کی طرف پلٹ پڑا۔ "کیا پھر کوئی مذاق سوجھا ہے؟"

"مذاق نہیں، اس بار حقیقت ہے۔" وہ ڈھٹائی کے ساتھ بولا۔ "تم نہیں جا سکو گے۔"

"ہو سکے تو روک کر دکھا دینا۔" میں نے غصیلے لہجے میں کہا۔

"مجھے پاگل کتے نے کاٹا ہے جو تمہیں روکوں۔ گاڑی تمہارا دوست لے گیا ہے، اب تم پیدل تو جانے سے رہے۔" یہ کہہ کر وہ دیوانہ وار ہنسنے لگا اور میں خفت آمیز انداز میں اسے گھور کر رہ گیا۔

سلطان شاہ کی واپسی تک انتظار ضروری تھا۔ لہٰذا میں نے وقت گزاری کے لیے مارٹن کو اپنے کمرے میں چلنے کی دعوت دی جو اس نے خوشگوار حیرت کے ساتھ قبول کر لی۔

اسے کمرے میں چھوڑ کر میں غسل خانے میں جا گھسا اور چند منٹ بعد تازہ دم ہو کر باہر آیا تو مارٹن میز پر وہسکی کی بوتل، آئس پاٹ اور دو گلاس سجائے میرا منتظر تھا۔ میں اس کی مکاری پر دل ہی دل میں مسکرا کر رہ گیا۔ شاید وہ مجھے نشے میں مدہوش کر کے میری زبان کھلوانے کے فراق میں تھا۔

"میری یہاں آمد کے بعد تم نے پہلی بار کوئی ڈھنگ کا کام کیا ہے۔" میں نے میز پر سجی ہوئی اشیا پر پسندیدگی کی نگاہ ڈالتے ہوئے کہا۔ "اس وقت ایک دو گلاس بڑا لطف دیں گے۔"

"یعنی بڑے سے ابتدا کرو گے؟" اس نے بوتل کھولتے ہوئے استفہامیہ نظروں سے میری طرف دیکھا۔

"نہ نہ۔" میں نے بوکھلا کر کہا۔ "میں شوقیہ پیتا ہوں، عادی نہیں ہوں۔ زیادہ پی لوں تو سب کچھ الٹ جاتا ہے۔"

وہ معنی خیز انداز میں سر ہلاتے ہوئے دونوں گلاسوں میں انڈیلنے لگا اور میں اس کے مقابل جم گیا۔ محتاط رہنے کی اداکاری کرتے ہوئے اس نے میرے پہلے ہی گلاس میں مقدار زیادہ رکھی۔ وہ اپنی دانست میں میرے لیے جال تیار کر رہا تھا اور میں دل ہی دل میں اس کی نادانی پہ ہنس رہا تھا کہ وہ مجھ پہ بلاوجہ اپنا وقت اور وہسکی برباد کر رہا تھا۔

بوتل خالی ہوتی رہی اسنال معدے میں اتر کر گھوڑی پر سوار ہوتا رہا۔ پھر جلد ہی مارٹن کی آنکھوں میں خمار کے سرخ ڈورے تیرنے لگے اور وہ اپنی وہیل چیئر پر بیٹھے بیٹھے دائیں بائیں جھولنے لگا مگر میں اندازہ لگا چکا تھا کہ وہ خود بھی بلانوش تھا اور محض مجھے دکھانے کے لیے نشے میں ہونے کی اداکاری کر رہا تھا تاکہ اسے چوپٹ دیکھ کر میں کھل کر پینے لگوں اور جب ذہنی اعتبار سے ناکارہ ہو کر رہ جاؤں تو وہ مجھ پر سوچے سمجھے انداز میں جرح شروع کر دے۔

اچانک ہی مجھے خیال آیا کہ وہ اداکاری کر رہا تھا تو میں کیوں پیچھے رہوں۔ اگلے گلاس کا آغاز کرتے ہی میں نے اردو شاعری پر مشتمل ستم شروع کر دی اور اسی حوالے سے اتنی تیزی کے ساتھ اس سے بے تکلف ہونے کی کوشش شروع کر دی کہ وہ بوکھلا کر اپنی وہیل چیئر کو مجھ سے دور ہٹا لے گیا۔

"ہا ہا! تم مجھ سے ڈر رہے ہو انکل مارٹن!" میں نے قہقہہ لگا کر فضا میں ہاتھ لہراتے ہوئے کہا۔

"انکل کہا تو میں جان سے مار دوں گا۔" وہ مجھے گھورتے ہوئے غصیلی آواز میں غرایا۔ "ابھی میں اتنا عمر رسیدہ نہیں ہوا ہوں کہ تم جیسے پوری عمر کے نوجوان مجھے انکل کہنے لگیں۔"

"عمر نہیں، میں تو تمہاری معذوری کی وجہ سے ہمدردی میں تمہیں انکل سمجھتا ہوں۔" میں نے بہکی ہوئی آواز میں کہا۔

"شٹ اپ! نان سنس بزنس!" وہ اس بار آسودہ لہجے میں غرایا تھا جیسے اسے اطمینان ہو گیا ہو کہ میں اب واقعی نشے میں جھومک میں بہک چلا تھا۔ "تم مجھے مارٹن۔۔۔ صرف مارٹن کہو گے۔"

"مجھے تم لنگڑے معلوم ہوتے ہو صرف مارٹن!" میں نے اس کا مضحکہ اڑاتے ہوئے کہا۔

اس کے چہرے پر لحظہ بھر کے لیے حیرت کے آثار نظر آئے پھر وہ بولا۔ "تم بکواس کرتے ہو تمہیں کیسے معلوم ہوا؟"

"تم کرسی سے ایک جھٹکے سے اٹھے تھے اور پھر دوبارہ کرسی پہ بیٹھ گئے، میں شرط لگاتا ہوں کہ تم لنگڑے ہو ورنہ مجھے ابھی چل کر دکھاؤ۔" میں نے فضا میں ہاتھ لہراتے ہوئے بے ربط لہجے میں کہا۔

"فرض کرو کہ میں لنگڑا ہوں تو اس سے تمہاری صحت پہ کیا اثر پڑتا ہے؟" اس نے مجھے گھورتے ہوئے مشکوک لہجے میں سوال کیا۔

"کچھ بھی نہیں۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "لنگڑا ہونا

پینے سے تمہاری صحت کا ہی تعلق ہے۔ بس یہ ظاہر ہو جاتا ہے کہ وہ چاہنے پر تمہارا شوق نہیں مجبوری ہے۔"

"اور یہ پیار تھا بھی مجبوری کی۔" اس نے تمسخر آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"فی الحال تو ہے۔" میں نے افسردہ لہجے میں اعتراف کیا۔ "بے شک وہ بے وفا بھی ہے مگر پھر بھی اسے اپنا کہنے کو دل چاہتا ہے۔ ہو سکتا ہے کچھ دن ساتھ گزارنے کے بعد اس کی خرابیاں بھی نظر آنے لگیں۔"

"تم اس کے لیے کیا کام کرتے ہو؟"

میں ہذیانی انداز میں ہنسا۔ "عاشق معشوق کے علاوہ اور کیا کر سکتا ہے۔" پھر اس کی طرف جھک کر رازدارانہ لہجے میں بولا۔ "ویسے وہ مجھے بھی پُراسرار نظر آتی ہے۔ اب یہی دیکھو کہ کئی دن سے اچانک آج ملی تو مجھے تمہارے یہاں قیام کرنے کا مشورہ دے بیٹھی۔ اس کا خیال ہے کہ اس کا کوئی دشمن خود اس کی اور اس کے دوستوں کی تاک میں ہے۔"

"نام کیا ہے تمہارا؟" وہ روا روی میں اپنے تجسس کو لفظوں میں ڈھال بیٹھا۔

"راتا... راتا عابد علی۔" میں نے جھوم کر کہا۔ "لیکن سچی بات یہ ہے بھنورے کا کوئی نام نہیں ہوتا۔ وہ تو مست ہو کے رسیلے پھولوں کی تلاش میں بے کراں فضاؤں میں آوارہ گردی کرتا پھرتا ہے۔ پھر کوئی نرم و نازک سا پھول اسے اپنی بھیگی ہوئی پتیوں میں پناہ دیتا ہے اور وہ اس پھول کا روپ اجاڑ کر پھر آگے پرواز کر جاتا ہے... ہی ہی... چاہو تو مجھے دانا بھنورا بھی کہہ سکتے ہو!"

"کرتے کیا ہو؟"

"آوارہ گردی... اور آوارہ گردی اس کے سوا کچھ سیکھا ہی نہیں ہے۔"

"اخراجات کہاں سے پورے ہوتے ہیں؟" وہ ڈھٹائی کے ساتھ میرے پیٹ میں اترنے کی کوشش کر رہا تھا۔

میں نے سوچا کہ وہ میری اور ویرا کی گفتگو سن چکا تھا لہٰذا میں نے فی البدیہہ ایک کہانی تراش لی۔ "اپنی محبوباؤں سے جیب خرچ وصول کرتا ہوں۔" میں نے فخریہ لہجے میں کہا۔ "آج میری مفلسی کا اندازہ پاتے ہی ویرا نے ایک لاکھ روپے کی پیشکش کی ہے۔ اگر تم لنگڑے نہ ہوتے تو تم بھی خاصا کما سکتے تھے۔"

"یعنی تمہیں ویرا سے کوئی ہمدردی نہیں ہے؟" اس نے تائید طلب لہجے میں کہا۔

"جب تک اس سے دل نہیں بھر جاتا میری پوری ہمدردیاں اس کے ساتھ ہیں۔" میں کسی بہکے ہوئے شرابی کی طرح روانی میں آ کر اس کے سوالات کے جوابات بے تکان انداز میں دیے جا رہا تھا۔

"اگر کوئی ویرا کے عوض دو لاکھ کی پیشکش کرے؟"

"اتنا تو وہ بھی دے سکتی ہے۔ اسی سے سودے بازی کر لوں گا۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔

"اور چار لاکھ کے بارے میں کیا خیال ہے؟"

"تم مجھے اس کے خلاف اکسا رہے ہو انکل مارٹن۔" میں نے اور بھی کھل کر نشیلی نگاہوں سے اس کو گھورتے ہوئے کہا۔ "مطلب کیا ہے تمہارا؟"

"کچھ بھی نہیں۔" وہ بے تکلف انداز میں ہنسا۔ "بس یہ دیکھنا چاہ رہا تھا کہ تمہاری نگاہوں میں ویرا کی کتنی قیمت ہے۔"

"چار لاکھ سے یقیناً کم ہے۔" میں مسکراتے ہوئے خود کلامی کے انداز میں اونچی آواز میں بڑبڑایا کہ وہ بھی سن لے، پھر اس سے مخاطب ہو کر بولا۔ "کیا اس شہر میں کوئی ایسا بھی سرپھرا ہے جو اس کے چار لاکھ دے سکے؟" میں نے یہ نوٹ کر لیا تھا کہ کام کی بات شروع ہو جانے کے بعد اس نے انکل کے خطاب پر کوئی اعتراض نہیں کیا تھا۔

"ہے نہیں مگر تم چاہو تو پیدا کیا جا سکتا ہے۔" وہ مکاری پر اتر آیا۔

"چار لاکھ!" میں پھر بڑبڑایا جیسے وہ رقم میرے منتشر ہوتے ہوئے اعصاب پر سوار ہو گئی ہو۔ "قسمت کی دیوی دروازے پر دستک دے رہی ہے۔ میں نے اسے لوٹا دیا تو ایسا نہ ہو کہ وہ ہمیشہ کے لیے روٹھ جائے؟"

"کیا حساب لگا رہے ہو، مجھ سے کھل کر بات کرو۔" اس نے کیلے لہجے میں کہا۔

میں نے یوں الجھے ہوئے انداز میں اس کی طرف دیکھا جیسے میرے دل و دماغ میں زبردست کشمکش جاری ہو۔ پھر اس اداکاری کا بھرپور تاثر دینے کے لیے میں نے بوتل سے گلاس میں اس طرح وسکی انڈیلی کہ خاصی بہہ کر قالین پر آ رہی مگر مارٹن نے میری مدد کرنے کی کوئی کوشش نہیں کی۔ وہ دلچسپی کے ساتھ میرا جائزہ لے رہا تھا۔

آئس پاٹ سے برف بستہ پانی گلاس میں لبریز کر کے میں نے بے تابانہ انداز میں ایک لمبا گھونٹ لیا پھر ہونٹوں پر زبان پھیرتے ہوئے سگریٹ سلگانے میں مصروف ہو گیا۔ مارٹن میری طرف نگراں تھا مگر میں اس کے اعصاب کو تھکا کر یہ معلوم کرنے کا تہیہ کر چکا تھا کہ اسے ویرا کے خلاف ورغلانے والا کون تھا؟

ویرا ابھی تک اس پر آنکھیں بند کر کے اعتماد کر رہی تھی لہٰذا وہ واحد شخص قرار دے رہی تھی جس نے ویرا کی جنسی گفتگو سے بھی کوئی منفی اثر نہیں لیا تھا مگر وہ شخص اب ویرا کی بیخ کنی پر تلا ہوا

تھا اور اگر اسے معلوم ہو جاتا کہ اس وقت میں ویرا کے جان نثار ساتھیوں میں سے تھا تو شاید وہ میری زندگی بھی اجیرن کر سکتا تھا۔

"میں تمہارے بولنے کا منتظر ہوں۔" مارٹن نے خاموشی کے طویل وقفے پر مضطرب ہو کر مجھے ٹوکا۔

"کک... کیا بولوں؟" میں نے کسی احمق کی طرح منہ پھاڑ کر سوال کیا۔

"ہم چار لاکھ کی بات کر رہے تھے۔" اس نے مجھے یاد دلایا۔

"یہ رقم کون دے گا؟"

"میں دوں گا۔" وہ جلدی سے بولا۔ "آج رات اولڈ کلفٹن جانے کے بجائے اسے یہاں بلا لو۔ آگے میں خود سنبھال لوں گا۔ اس کے یہاں آتے ہی تمہاری رقم پکی ہو جائے گی۔"

"تم!" میں نے تحقیر آمیز لہجے میں کہا۔ "تم میں وہ جگر ہی نہیں ہیں کہ تم کسی عورت کے لیے چار روپے بھی خرچ کر سکو۔ یہ بتاؤ کہ تمہارے پیچھے کون ہے۔ تم مجھے چار دو گے تو اس سے یقیناً آٹھ دس لاکھ ضرور وصول کرو گے۔"

"تم حد سے گزر رہے ہو۔" وہ پھاڑ کھانے والے انداز میں غرایا۔ "یہ سودا میرے اور تمہارے درمیان ہے۔ اس سے آگے میں جانوں اور میرا کام جانے۔ تمہیں اس سے کوئی مطلب نہ ہونا چاہیے۔"

"ویرا تو تمہاری منظور نظر ہے۔ چار لاکھ بھی کیوں خرچ کرتے ہو۔ اسے ایک فون کر دو، خود ہی دوڑی ہوئی چلی آئے گی۔ اس میں میری دلالی کی کیا ضرورت ہے۔ تم تو بیک وقت اس کے دشمن بھی ہو اور مسیحا بھی۔ مسیحا بن کر اسے بلاؤ اور پھر دشمن بن کر پوری قوت سے ٹوٹ پڑو۔ کانوں کان کسی کو پتا بھی نہ چل سکے گا۔"

"میرے بلانے پر وہ بھڑک جائے گی کیونکہ آج تک ایسا نہیں ہوا۔ وہ جب آئی اپنی مرضی سے ہی آئی ہے۔ وہ بہت باخبر رہتی ہے۔ اندر کے حالات اس سے پوشیدہ نہیں رہتے۔"

"کمال ہے اندر کے حالات؟ تم تو مجھے حیرت سے مارے ڈال رہے ہو انکل! کہیں تم دونوں ہی بدمعاشوں کی کسی ٹولی میں تو شامل نہیں ہو جو اب گروپوں میں بٹ گئی ہو۔" میں نے تیکھے لہجے میں کہا مگر میں کن انکھیوں سے مارٹن کا جائزہ لے رہا تھا۔ میرے آخری الفاظ پر وہ بہت زیادہ مضطرب ہو گیا تھا۔ شاید اسے اپنے آخری غیر محتاط فقروں پر افسوس بھی ہوا ہو مگر اب تیر کمان سے نکل چکا تھا۔

اندر کے حالات کے حوالے سے یہ اشارہ مل رہا تھا کہ مارٹن بھی تنظیم ہی کی صفوں کا آدمی تھا اور شاید براہ راست کسی مافیائی بڑے کو جوابدہ رہا ہوگا جب کہ ویرا اس کے اصل رول سے بے خبر تھی۔ پھر یہ بھی ممکن تھا کہ مارٹن دیدہ دانستہ ویرا سے جا ٹکرایا ہو اور اپنی بے غرضی کے مظاہرے سے اس کا اعتماد جیتنے میں کامیاب ہو گیا لیکن درحقیقت وہ کسی اور کے لیے ویرا کے خلاف سرگرم عمل تھا اور اب حالات اس موڑ پر آ گئے تھے کہ ویرا کے اس دشمن نے دوست کا چہرہ چھپا رکھنے کے بجائے مارٹن کو کھل کر پیش قدمی کا سگنل دے دیا۔ اب یہ میری بدقسمتی تھی کہ اس نازک صورت حال میں نئی معلومات سمیت پناہ لینے کے لیے مارٹن کے پاس جا پہنچا اور اس نے مجھے چارا بنا کر ویرا پر ہاتھ ڈالنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

رہی چار لاکھ کی بات تو اس میں کوئی جان نہیں تھی۔ تشویش کی بات یہ تھی کہ ویرا نے مارٹن پر اپنے تمام تر اعتماد کے باوجود اسے میری اصلیت سے آگاہ نہیں کیا تھا ورنہ وہ میرے لہو کا بھی پیاسا ہوتا اور شاید اس کی ڈھیلی جیبوں میں پوشیدہ گن سے نکلی ہوئی بے آواز گولی دیوار کے بجائے میرے دل ہی میں اتری ہوتی۔ لیکن مارٹن کی اس لاعلمی کے باوجود صورت حال میرے حق میں نہیں تھی۔ اگر وہ سب تنظیم کے اندر جنم لینے والی پیشہ ورانہ رقابتوں کا شاخسانہ تھا تو یہ بات طے تھی کہ مارٹن اپنی دانست میں مجھے ویرا کے لیے چارا بنا کر مقصد حاصل ہوتے ہی راستے سے ہٹانے کا فیصلہ کر چکا تھا۔

راز داری تنظیم کے بنیادی اصولوں میں اولین اہمیت کی حامل تھی۔ وہ لوگ غیر ضروری طور پر کسی بھی اہم واقعے کے غیر متعلق گواہ کو زندہ چھوڑنے کے عادی نہیں تھے۔

"بدمعاشوں سے مجھ بے چارے کا کیا تعلق ہو سکتا ہے۔" مارٹن خفت آمیز ہنسی کے ساتھ اپنی پوزیشن کی وضاحت کر رہا تھا۔ "میرا تو یہ مطلب تھا کہ ویرا میرے گھر کے اندر کے حالات سے بھی باخبر ہو سکتی ہے۔"

"اوہ! تو کھل کر بات کیا کرو نا انکل!" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "گفتگو میں قبض کی شکایت پیدا ہو جائے تو اس سے مفہوم ہی بدل کر رہ جاتا ہے۔ اندر کے حالات کی وضاحت نہ کی جائے تو کسی وقت خیالات کی رو دوائیوں کی طرف بھی منتقل ہونے کا امکان رہتا ہے۔"

"پھر بلا رہے ہو اسے؟" مارٹن نے میرے بہک جانے پر شاید اطمینان کا سانس لیتے ہوئے کہا۔

"میں نے تمہیں کل ہی بتایا تھا کہ وہ کسی دشمن کے دام میں مبتلا ہے اور اکثر سیدھی چلتے چلتے پر اسرار نظر آنے لگتی ہے۔" میں نے چند لمحوں قبل کہی ہوئی بات کو دانستہ کل کا فقرہ قرار دیتے ہوئے ہچکیوں کے درمیان کہا۔ "اب میں نے اچانک پروگرام تبدیل کیا تو وہ بھڑک جائے گی۔ نہ تم سے چار لاکھ ملیں گے نہ وہ ایک ملے گی۔"

قبل کہ مارٹن میرے زندہ ہونے کی خبر دوسروں تک پہنچاتا اس کو جہنم واصل کرنا ضروری ہو گیا تھا۔

بظاہر صورت حال کچھ یوں نظر آ رہی تھی کہ مارٹن اگر تنظیم کے بڑوں میں سے ایک تھا تو یقینی طور پر مجھے پہچان چکا تھا اور ویرا کے ذریعے میرے وہاں پہنچتے ہی صورت حال کی سنگینی کو بھانپ گیا تھا۔ اس مرحلے پر اس نے اپنی اصلیت کو چھپائے رکھا اور مجھے چارا بنانے کے بجائے میرے ساتھ ایک نیا کھیل شروع کر دیا۔ غنیمت یہ ہوا کہ میں نے تنہائی میسر آنے پر بھی اپنے شکوک و شبہات کے برعکس سلطان شاہ سے بھی کچھ کہا جو مارٹن مجھے باور کرانا چاہ رہا تھا۔ اس کے بعد ویرا سے فون پر گفتگو کے دوران بھی میں محتاط رہا جو یقینی طور پر مارٹن نے سنی تھی جب اسے یقین ہو گیا کہ وہ مجھے بے وقوف بنانے میں کامیاب ہو گیا ہے تو اس نے محفل نائٹ کلب سجا کر اپنا مدعا بھی بیان کر دیا میرے رویے کی بنا پر اسے آخر تک یقین تھا کہ بازی اس کے ہاتھ میں ہے لہٰذا مجھے امید تھی کہ اس نے کامیابی کا سہرا اپنے سر لینے کے لیے میرے اور ویرا کے بارے میں کسی کو بھی راز دار نہ بنایا ہوگا مگر احتیاط پھر بھی ضروری تھی۔ سلطان شاہ نے اچھا ایک شبہے کا اظہار کر کے جانے کی ہی ساری گتھیاں سلجھا دی تھیں۔

"تنظیم محتاج کھر نہیں ہے۔" ویرا کہہ رہی تھی۔ "دونوں ٹانگوں سے معذور شخص کو اتنا بڑا منصب نہیں سونپا جا سکتا۔ وہ ذہنی طور پر انتہائی مستعد اور چالاک و چوبند ہو لیکن جسمانی معذوری بڑی رکاوٹ بن سکتی ہے۔ وہ زیادہ سے زیادہ وائٹ ہوم کا زرخرید آدمی ہو سکتا ہے لیکن ہمیں دوسرے ممکنات کو بھی نظر انداز نہیں کرنا چاہیے۔"

"تو اب تمہاری خواہش کیا ہے؟" میں نے اس سے سوال کیا۔

"بس حقائق جاننا چاہتی ہوں۔ اس سے آگے مجھے کوئی غرض نہیں۔"

"مارٹن کو مروانا چاہتی ہو یا نہیں؟" میں نے اعصابی تناؤ کے عالم میں پوچھا۔

"اسے مرنا تو پڑے گا۔" وہ فیصلہ کن لہجے میں بولی۔ "لیکن بہتر یہ ہو گا کہ ہم اسے زندہ زیر کریں تاکہ ہمیں اپنے بعض سوالات کے جواب مل سکیں۔"

"وہ ہر وقت مسلح رہتا ہے۔ ذرا سے اشارے پر وہ دونوں بازوؤں سے بارود کی برسات شروع کر سکتا ہے۔ میرا تو اندازہ ہے کہ اسے کرسی سے الگ کیے بغیر زیر کرنا ناممکن ہوگا!"

"اس کی طرف سے کسی مزاحمت کی صورت میں تم ہر وقت اسے گولی مارنے کے لیے آزاد ہو گے۔" ویرا نے پرسکون لہجے میں کہا۔

پھر ہم چند لمحوں ہی خاموشی کے ساتھ اپنی اپنی سوچوں میں گم ہو گئے۔

مکان پر وہی سکوت طاری تھا جیسے وہاں کسی ذی روح کا وجود ہی نہ ہو۔

سلطان شاہ ڈرائیونگ سیٹ پر براجمان تھا میں اس کے برابر والی نشست پر موجود تھا اور ویرا عقبی نشست کے پائیدان میں چھپی ہوئی تھی۔ ویرا کو چھپا کر وہاں لانے میں بنیادی طور پر باپ کی معذوری نے ہی کردار ادا کیا تھا۔ ہمیں معلوم تھا کہ وہ کسی بھی وقت اپنی وھیل چیئر میں آ سکتا ہے لہٰذا اس کے لیے یہ ممکن نہیں تھا کہ پچھلی نشستوں کے پاس تک آتا اور عقبی پائیدان کا جائزہ لیتا۔

پھاٹک پر کار رکنے کے چند ہی ثانیوں بعد انٹرکام کے پوشیدہ اسپیکر پر مارٹن کی آواز سنائی دی تھی۔ معمول کے دعائیہ کلمات کا تبادلہ ہوا اور پھاٹک کھل گیا پھر کار کے اندر داخل ہونے ہی دوبارہ بند ہو گیا۔ سلطان شاہ نے کار برآمدے کی طرف گھمائی تو ہم جلد ہی بیک کی بدولت میں کوئی نظر نہ آیا برآمدے کی تمام روشنیاں بھی گل تھیں۔

ہم دونوں کار کے دروازے مقفل کر کے اترے تو میں نے سرگوشیانہ آواز میں ویرا سے کہا۔ "ہوشیار رہنا وہ باہر نہیں ہے کہیں اسے کوئی چھنک نہ مل گئی ہو۔"

"تم بے فکر ہو۔" ویرا نے دبی دبی آواز میں نشستوں کے درمیان سے کہا۔ "میرے پاس ایکسپلوڈر موجود ہے۔ حالات خراب ہوئے تو میں اسے کام میں لانے سے بھی دریغ نہیں کروں گی۔"

"مارٹن کہاں ہے؟" میں نے برآمدے کی طرف بڑھتے ہوئے اونچی آواز میں سلطان شاہ سے سوال کیا۔

"مورچا آدمی ہے اندر کہیں آرام کر رہا ہوگا۔" سلطان نے بے پروایانہ لہجے میں کہا۔

پھر چند ہی لمحوں بعد ہم برآمدے کی سیڑھیاں عبور کرنے لگے تو مارٹن اپنی وھیل چیئر سمیت اندر سے نمودار ہوا اور ہمیں دیکھ کر دروازے کے قریب ہی رک گیا۔ میں نے محسوس کیا کہ اس کے چہرے پر قدرے گھبراہٹ موجود تھی۔ دوسری چونکانے والی بات یہ تھی کہ اس کے پیروں میں جو موسم سے بچاؤ کے لیے پہنے جانے والے کالے موزے کے بجائے سیاہ چرمی جوتے موجود تھے لیکن میں نے اس نکتے کی نشاندہی سے گریز کرتے ہوئے اپنی پیش قدمی جاری رکھی۔

"مل آئے اپنی لیلیٰ سے؟" اس نے ہم سے پہلے اندر داخل ہوتے ہوئے شوخ لہجے میں سوال کیا۔

"کام بے ہوا ہو جانے کے باعث ملاقات مختصر اور تشنہ سی تھی۔" میں نے نشست گاہ میں صوفے پر گرتے ہوئے کہا۔ "بہرحال اس نے اپنا کام دکھا دیا ہے۔ ویرا سے تمہاری بیماری کا ذکر کیا تھا۔"

ہے یہ سن کر افسوس ہوا کہ تم کئی دن سے بستر پر پڑے ہوئے ہو اور تم نے اس سے ذکر بھی نہیں کیا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ کسی وقت تمہاری عیادت کے لیے آ جائے۔"

"خوب!" وہ تحسین آمیز انداز میں مسکرایا۔ "اچھی چال چلی ہے تم نے!"

"کیا یہ مناسب نہ ہوگا کہ اس دوران میں تم اپنا بیشتر وقت بستر پر گزارو؟" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے اس سے سرسری لہجے میں دریافت کیا۔

"قطعی نہیں۔ وہ ذرا آ تو جائے، میں خود اس کا استقبال کروں گا۔ ویسے بھی کسی بھی وقت بیمار کا صحت یاب ہو سکتا ہے۔ تم فکر نہ کرو، وہ آئے گی تو میں خود بات سنبھال لوں گا۔"

"پھر اب میرے لیے کیا حکم ہے؟" میں نے آگے جھکتے ہوئے معنی خیز لہجے میں کہا۔

"چار لاکھ کا مطالبہ کر رہے ہو؟" اس نے پوچھتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"یہ کوئی ایسا ناجائز بھی نہ ہوگا۔" میں نے اس کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے کہا۔ "کیونکہ جو بات طے کی جائے اسے پورا کرنا ہر انسان کی اخلاقی ذمہ داری ہوتی ہے اور اس کی یاد دہانی کوئی بری بات نہیں ہے۔"

"اخلاق اور قانون کی بات میرے پاس نہیں چلتی۔" وہ تیز لہجے میں بولا۔ "ویرا سے میری بیماری کے بارے میں جھوٹ بول کر تم نے کون سے اعلیٰ اخلاق کا مظاہرہ کیا ہے؟"

"چور دوسروں کا مال چوری کرتے ہیں، آپس میں ساہوکار بنتے ہیں۔ شاید تم اس اصول سے نابلد ہو۔"

"چوروں کا اصول!" وہ بگڑ کر بولا۔ "بھول جاؤ ان سب پرانی باتوں کو۔ اس دور میں اصولوں پر چل کر زندہ رہنا بھی دشوار ہو گیا ہے مگر تم دیکھ رہے ہو کہ میں ڈنکے کی چوٹ پہ جی رہا ہوں۔"

"خوب!" میں طنزیہ لہجے میں بولا۔ "یہ تمہارا فلسفہ تو ہو سکتا ہے لیکن میں بے اصولی کے لیے بھی کچھ اصولوں پر عمل کرتا ہوں۔ تم نے ویرا کو راہ پر ڈال دیا ہے۔ بہت جلد وہ تمہارے جال میں پھنس جائے گی۔ میں معاہدے کی رقم کا حقدار ہو چکا ہوں۔"

"وہ پھنسے گی تو تم حقدار ہو گے۔ ابھی تمہارا کوئی بھی مطالبہ بے کار ہوگا۔ دیکھا جائے تو تم نے ابھی آدھا بلکہ ایک چوتھائی کام کیا ہے۔"

"پھر چوتھائی کے حساب سے ہی تم مجھے رقم دو۔ جب وہ قابو میں آ جائے تو باقی تین لاکھ دے دینا۔"

"میں قسطوں کا قائل نہیں ہوں۔ پوری رقم یک مشت ہی دوں گا۔" اس نے فیصلہ کن لہجے میں کہا۔

"مجھے تمہاری نیت خراب معلوم ہوتی ہے۔ ابھی تم خود اپنی بے اصولی کا اعتراف کر چکے ہو۔ کیا پتا کہ ویرا کو زیر کر لینے کے بعد تم اپنے وعدے کو ہی بھلا بیٹھو۔"

"اب تو تیر کمان سے نکل چکا ہے۔" وہ سفاکانہ مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔ "تمہیں میرے بارے میں کوئی فیصلہ صادر کرنے سے پہلے ویرا کی آمد کا انتظار کرنا ہوگا۔ اب تم کچھ بھی نہیں کر سکتے!"

"اس خیال میں بھی نہ رہنا۔ میں بہت کچھ کر سکتا ہوں۔ میرا ویرا سے صرف یہ کہہ دینا کافی ہوگا کہ تمہاری علالت کے بارے میں میں نے اس سے جھوٹ بولا تھا۔" میں نے دیدہ دلیری کے ساتھ ترکی بہ ترکی جواب دیا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ اگر اس لنگڑے نے اس مرحلے پر الجھنے کی کوشش کی تو تمام تر جسمانی توانائی کے باوجود اس کی معذوری اس کی شکست کا سبب بن جائے گی۔ اس کی جیت کا واحد راز ڈھیلی پتلون کے دونوں پائنچوں میں پوشیدہ خودکار اور بے آواز گنوں میں پوشیدہ تھا مگر میں دیکھ چکا تھا کہ ان سے کیا ہوا فائر زمین سے ڈھائی فٹ کی بلندی پر فرش کے متوازی جاتا تھا اور غالباً وہ دونوں نالیں اسی زاویے پر نصب تھیں جسے تبدیل کرنا ممکن نہیں تھا۔ اول تو اس بلندی پر گولی چلا کر کسی کو ہلاک کر دینا ہی ناممکن تھا۔ زیادہ سے زیادہ گھٹنوں سے کولھوں کے درمیان کہیں حریف کو زخمی کیا جا سکتا تھا مگر میں اس کا بھی توڑ سوچ چکا تھا۔ کوئی مخدوش صورت حال پیدا ہوتے ہی اگر میں سلطان شاہ سمیت مسہری پر چڑھ جاتا تو مارٹن کی چلائی ہوئی گولیاں بمشکل ہی میرا کچھ بگاڑ سکتی تھیں۔

"یہ تم اسی وقت کر سکو گے جب تمہیں ویرا سے رابطہ قائم کرنے کی اجازت دی جائے گی۔" اس کے لبوں سے سفاکانہ مسکراہٹ غائب ہو گئی اور تیوروں میں سختی پیدا ہو گئی۔

"اجازت؟" میں نے انجان بنتے ہوئے حیرت سے کہا۔ "تم کیا کہہ رہے ہو مارٹن؟ میرا خیال ہے کہ ہم تمہارے قیدی نہیں بلکہ مہمان ہیں اور ہمیں نقل و حرکت کی پوری آزادی میسر ہے۔"

"میں نے ابھی تک تمہارے اس درجے کو برقرار رکھنے کی کوشش کی تھی۔ اس کا ثبوت یہ ہے کہ تم یہاں سے باہر گئے اور ویرا سے مل بھی آئے ہو مگر اب تمہارے باغیانہ خیالات سے واقف ہونے کے بعد میں کوئی خطرہ مول نہیں لے سکتا۔"

اسے اپنی طرف سے غافل پا کر سلطان شاہ نکاسی کے دروازے کی طرف جھپٹا۔ مارٹن کو اتنا وقت مل گیا تھا کہ وہ چاہتا تو سلطان شاہ کو روک سکتا تھا لیکن وہ خاموشی سے تماشا دیکھتا رہا۔ اس کے لبوں پر تضحیک آمیز مسکراہٹ ناچ رہی تھی جیسے وہ

زاویے میں جواب دیا۔ میں نے اس احساس دل میں خدا کا شکر ادا
کیا۔ اس کی معلومات ناقص اور پرانی تھیں۔ شاید وہ ویرا کی طرف سے
میری معافی اور میجر لا مینڈز کالج میں تقرری کے واقعات سے لاعلم
تھا ورنہ فوری طور پر لا مینڈز کالج کی تباہی اور میری زندہ سلامت
موجودگی پر بھی جواب طلب کر سکتا تھا۔

مجھے ایک لمحے کے لیے جوش آیا کہ میں بھی اس کی اصلیت
کے بارے میں اپنے شبہات کا اظہار کر دوں لیکن اس طرح حالات
اب نازک ہو سکتے تھے اور مجھے اپنی حکمت عملی پر عمل کرنے کے
بجائے اسے خیر باد کہنا پڑتا۔ لہٰذا میں نے اس موضوع پر وقتی طور پر خاموشی
بنائے رکھنا مناسب سمجھا اور اس کے بولنے کا منتظر رہا۔

"میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ تنظیم کے ایک باغی سے ویرا کا
ثانوی تعلق کیوں برقرار ہے۔ اس کی پوزیشن بہت کمزور ہو گئی ہے
جبکہ کل وہ لاہور میں تھی اور کل ہی لاہور میں تنظیم ......
ایک اہم ٹھکانا عبرت ناک تباہی سے دوچار ہوا ہے۔ وہ کہہ
رہا تھا۔ اس ٹھکانے کی تباہی اور ایک اعلیٰ ترین اہلکار کی موت
کے بعد تنظیم نے ویرا کو پکڑ ولانے کا فیصلہ کیا تھا مگر خوش قسمتی
سے اس نے خود ہی تم دونوں کو میرے پاس اچانک کر دیا۔ گویا بچھ
لقمہ ... اب میں یہ جاننا چاہتا ہوں کہ ویرا کے ... کی
رابطہ اور انفعال کا سبب کیا تھا اور وہ ہمارے ٹھکانے کی تباہی
میں کہاں تک ملوث ہے؟"

اس نے لا مینڈز کالج کا نام لیا تھا۔ ذات ہوت کا مگر
اس سے یہ سمجھنا دشوار نہیں تھا کہ وہ کس رخ پر بول رہا تھا
میں نے بظاہر تیر اندازی اختیار کرتے ہوئے کہا۔ "اور میں یہ سمجھنے
سے قاصر ہوں کہ تمہارے دل میں اچانک ہی تنظیم کے لیے درد
کیسے پیدا ہو گیا۔ اپنی معذوری کی بنا پر تم تو کسی کا بھی بال ...
تک بھی بمشکل ہی ... کیے جا سکتے ہو۔"

"زخمی ..." ... اس کی آنکھیں غصے سے
... "میری حد میں رہ کر بات کرو۔ اس وقت میں تنظیم کا سربراہ اعلیٰ
ہوں اور اسی حیثیت میں تم سے جواب طلب کر رہا ہوں۔"

"اول تو تمہارے اس دعوے کو میں تسلیم نہیں کرتا اور دوسرے یہ کہ
... ابھی میری حاکم ہے اس نے میری بغاوت اور اس
کے اسباب جاننے کے بعد مجھے معاف کر دیا ہے۔ اگر تم
... ہو تو یہ سب تمہارے علم میں ہونا چاہیے۔ اس طرح تمہارے
سوالات کی ... ویرا ہی کے پاس ہے۔ اس کی غیر موجودگی میں
... بتا سکوں گا۔"

"وہ کل تک آ جائے گی" اس نے اپنے غصے پر قابو پاتے
ہوئے ... مگر ... لہجے میں کہا۔

"مجھے افسوس ہے کہ اس معاملے میں تمہیں چوٹ ہوئی ہے۔"
میں نے گمبھیر سنجیدگی کے ساتھ کہا اور اس کے چہرے پر بیک وقت
سیکڑوں شکنیں نمودار ہو گئیں۔

میں اپنی حکمت عملی شروع کر چکا تھا۔

"کیسی چوٹ؟" اس نے غصے اور جھلاہٹ کے عالم میں سوال کیا۔

"تم جانتے ہو کہ میرا نام ڈیتھ ہے۔ پچھلے دنوں میں کچھ عرصہ تک
میں عارضی طور پر تنظیم سے ٹکرا کر بھی زندہ رہا۔ مجھے فریب دینا
آسان نہیں ہوتا۔ مجھے یہاں آتے ہی تمہاری نیت پر شبہ ہوا تھا
پھر جب تم نے ویرا کے لیے چاہا۔ لاکھوں کی پیشکش کی تو میں سمجھ گیا تھا
کہ تم رقم دینے والوں میں سے نہیں ہو۔ اپنا کام نکال کر ہمیں ختم کرو گے
کے ساتھ مردار دو گے۔ میں آج اولڈ کلفٹن پر ویرا سے ملا ضرور
تھا مگر صرف اپنے مطالبے کے لیے۔ مجھے رقم کی ضرورت ہے۔
تمہارے بارے میں ایک لفظ بھی نہیں کہا تھا لیکن واپس آ کر میں
اس بارے میں ایک فرضی کہانی سنا ڈالی۔ اس طرح میں دیکھنا چاہتا
تھا کہ تمہارا ردعمل کیا ہوتا ہے۔ یوں تمہاری نیت کا اندازہ ہونے
کے بعد ہی میں کوئی قدم اٹھاتا اور مجھے خوشی ہے کہ تمہارے بارے
میں میرے اندیشے درست ثابت ہو گئے ہیں۔"

مارٹن کے حلق سے کسی زخمی درندے کی سی غضب ناک غراہٹ
آزاد ہوئی اور وہ جھلائے ہوئے لہجے میں بولا۔ "تو تم شروع سے ہی
میرے ساتھ چال چل رہے تھے!"

"میں کسی پر بھی اندھا اعتماد نہیں کرتا۔ شاید اسی لیے آج
تک زندہ ہوں۔"

"اب ویرا کے معاملے میں تم پر ذرا بھی اعتماد نہیں کیا جا سکتا۔
اسے بھی تو خود ہی گھیرنا ہو گا۔" وہ شکست خوردہ لہجے میں بولا۔ "اور
اپنا انجام تو شاید تم نے خود محسوس کر لیا ہو گا۔"

"میں موت سے بارہا آنکھیں چار کر چکا ہوں اور اب بھی
خائف نہیں ہوں۔" میں نے پرسکون لہجے میں کہا۔ "میں جانتا ہوں
کہ مجھ پر اپنی اصلیت ظاہر کر دینے کے بعد تم مجھے زندہ نہیں
چھوڑو گے۔ یہ اعصاب کی جنگ ہو گی۔ تمہیں یا ہم دونوں کو مرنا
ہو گا۔ لیکن یہ بتا دوں کہ ویرا ایک چھلاوا ہے۔ وہ تمہاری گرفت
میں نہیں آئے گی۔"

"وہ چھوکری ابھی بہت نادان ہے۔ ... نہیں بچ
سکے گی۔"

"شاید اس کی جبلت کا آغاز ہو بھی چکا ہے۔ اس کی چھٹی حس
ہمیشہ جاگتی رہتی ہے۔ مجھے نہیں معلوم کہ تم یہاں سے نکلنے کی
اجازت دے کر تم نے کیا ندامت اٹھایا تھا لیکن ویرا کو شبہ تھا کہ
اس کی نگرانی ہو رہی ہے۔ چاہو تو تصدیق کرا سکتے ہو کہ ویرا کل سیاہ

تھا۔ وحید چیمبر ایک طرف الٹی ہوئی پڑی تھی لیکن معذور مارٹن کا کہیں پتا نہیں تھا۔ البتہ اندر کھلنے والا دروازہ کھلا ہوا تھا جس کے دوسری طرف اندھیرے کا راج تھا۔

مارٹن کے تعاقب میں اندر گھسنا اس وقت موت کو دعوت دینے کے برابر تھا۔ ہم اس مکان کی ساخت سے بے خبر لاعلم تھے اور وہ ہماری بے خبری میں کہیں سے بھی مہلک وار کر سکتا تھا۔

مجھے شدت سے ویرا کی ضرورت محسوس ہونے لگی۔ وہ کسی حد تک اس مکان سے واقف تھی اور وہی مارٹن کے فرار کی راہ میں مزاحم ہو سکتی تھی۔ میں وحید چیمبر کے پیچھے پر نصب لاسلکی کنٹرول پینل سے الجھ گیا۔ سلطان شاہ میرا مدعا بھانپ کر اپنے زخموں کی پروا کیے بغیر داخلی دروازے پر زور آزمائی کرنے لگا اور اچانک ہی وہ دروازہ کھولنے میں کامیاب ہو گیا۔ شاید میرا ہاتھ پینل کے کسی صحیح بٹن پر پڑ گیا تھا۔

ہم دونوں ہی سرعت کے ساتھ کھلے ہوئے دروازے سے باہر نکلے تھے مگر وہاں تاروں بھرے آسمان کے نیچے سناٹے کا راج تھا۔ ہماری کار موجود تھی لیکن ویرا کا کہیں پتا نہیں تھا۔ وہ آس پاس موجود ہوتی تو دروازہ کھلتے ہی باہر سے نظر آنے والی روشنی اس کی توجہ اپنی طرف مبذول کرا لیتی لیکن میرے پکارنے پر بھی کہیں سے کوئی جواب نہ آیا۔

"وہ شاید عقبی سمت میں ہے۔" میں نے اچانک تشویش بھرے لہجے میں سلطان شاہ سے کہا۔ "تم یہیں ٹھہرو، اس طرف نگاہ رکھنا۔ یہ خیال رہے کہ وہ نکلنا نہیں ہوگا۔ میں اسے اندر دیکھتا ہوں۔"

اس وقت میرے ذہن میں آندھیاں سی چل رہی تھیں۔ کیفیت یہ تھی کہ مارٹن کی بھرپور اداکاری کے امکان پر دھیان دیے بغیر میں کسی سوچ بچار کے بغیر اچانک ہی کیسے دوڑ لگا؟ [illegible] دروازے کے قریب پہنچا اندر گھسنے کی تیاری ہی کر رہا تھا کہ اچانک قالین پر دوڑتے ہوئے قدموں کی دھمک سنائی دی اور میرے سنبھلتے سنبھلتے مارٹن کسی گینڈے کی طرح بھیکے گرتا ہوا آگے بڑھتا چلا گیا۔ شاید وہ بھی رہا تھا کہ ویرا پوری رفتار سے دوڑتی ہوئی مجھ سے ٹکرائی پھر سنبھلتے ہوئے مجھے روندتی ہوئی آگے بڑھ گئی۔

"جلدی آؤ، اب وہ بالکل خالی ہاتھ ہے۔" اس نے میرے قریب سے گزرتے ہوئے ہانک لگائی تھی اور میں پھرتی کے ساتھ قالین سے اٹھ کر نکاسی کے راستے کی طرف دوڑ پڑا۔

اسی لمحے مارٹن کی دبی دبی چیخ کے ساتھ ایک ناخوشگوار دھماکا سنائی دیا۔ میں باہر پہنچا تو وہ منہ کے بل برآمدے کے فرش پر گرا ہوا تھا اور دونوں ہاتھ فرش پر ٹیک کر اٹھنے کی کوشش کر رہا تھا۔ شاید سلطان شاہ نے ٹانگ اڑا کر اسے منہ کے بل فرش چاٹنے پر مجبور کیا تھا۔

ویرا نے بڑھ کر اس کی کھوپڑی پر پے در پے ایڑی کے ساتھ پوری قوت سے ٹھوکر رسید کی اور مارٹن فرش سے اٹھتے اٹھتے ایک بار پھر کراہتا ہوا دوسری طرف الٹ گیا پھر ہم مجنونوں کی وحشی درندوں کی طرح اس پر پل پڑے۔

چند ہی منٹ کی بات ہے۔ حالانکہ ویرا نے مارٹن کا سارا دم خم ختم کر دیا اور وہ ہانپتے اور کراہتے ہوئے رحم کی فریادیں کرنے لگا۔ میں ویرا کے ساتھ الگ ہو گیا اور سلطان شاہ اسے سر کے بالوں سے پکڑ کر گھسیٹتا ہوا داخلی دروازے کی طرف لے چلا کیونکہ شدید مرمت کے بعد مارٹن اب واقعی اپنے پیروں پر کھڑا ہونے کے قابل نہیں رہا تھا۔

"وقت برباد کرنے کے بجائے اسے جہنم واصل کر دینا ہی بہتر ہوگا۔" میں نے اپنی پیشانی صاف کرتے ہوئے ویرا سے کہا۔

"مجھے اس ملعون سے کچھ دو ٹوک باتیں کرنا ہیں۔" وہ بولی۔

"بے کار ہے۔ تمہارے ہر سوال کا جواب میرے پاس موجود ہے۔" میں نے کہا۔

"وان ہورن کے بعد چار رہ گئے تھے۔ اب اس کے بعد تین کون کون ہیں؟"

میں لاجواب ہو کر رہ گیا۔ "اس موضوع پر شاید وہ زبان بھی کھولے گا۔"

"یہ میرے لیے اہم ہے کیونکہ یہ سب مجھ سے واقف معلوم ہوتے ہیں لیکن میں ان سے لاعلم ہوں۔ اب تو دل چاہتا ہے کہ ان شیطانوں کو بھی چن چن کر اپنے ہاتھوں سے موت کے گھاٹ اتار دوں۔"

میں خاموش ہی رہا۔

اندر پہنچے تو وہ کسی لہولہان بھیڑیے کی طرح قالین پر پڑا ہوا کراہ رہا تھا۔ اس کا لباس تار تار ہو گیا تھا اور چہرہ خون میں ڈوبا ہوا تھا۔

"تمہیں میرے ہاتھوں مرنا ہے مارٹن!" ویرا نے اندر پہنچ کر سرد اور سفاک لہجے میں کہا۔ "میرے سوالات کے جواب دو گے تو آسانی سے مر سکو گے۔ زبان بند رکھی تو سسکا سسکا کر ماروں گی۔"

"میں کچھ نہیں جانتا۔" وہ بھرائی ہوئی آواز میں بولا۔ "تم مجھے گولی مار دو۔"

"تم نے معذور ہونے کا ڈھونگ کیوں رچایا ہوا تھا؟" ویرا کی آواز گونجی۔

"اپنی ذات کو شبہات سے بالاتر رکھنے کے لیے۔" وہ ہانپتے ہوئے بولا۔ "کوئی سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ ایک معزز اور معذور

پاس لیتے ہوئے بولی۔ "اس کے بارے میں میں نے بہت کچھ سن رکھا تھا۔ اس میں سارا کمال میگزین کا ہے۔ ٹریگر سے فائر ہونے کے بعد گولی کا جو دھاتی حصہ نشانے میں پیوست ہوتا ہے، اس میں بھی ایک حساس بارودی حصہ ہے، جو جسمانی درجہ حرارت میسر آتے ہی پھٹ جاتا ہے۔"

"یعنی میگزین کے بغیر اسے پھینک دینا بے کار ہے؟"

"نہیں۔" ڈیرا نے کہا۔ "مخصوص میگزین میسر نہ ہو تو یہ اعشاریہ تین آٹھ کے عام میگزین کے ذریعے پستول کے طور پر استعمال کیا جاسکتا ہے۔ کمال یہ ہے کہ اس دور کے ہتھیاروں میں یہ شاید سب سے مختصر اور ہلکا ہے۔"

چند ثانیوں کے لیے کمرے کی فضا میں سکوت چھا گیا۔

"اب کیا پروگرام ہے؟" میں نے اپنے لیے سگریٹ سلگانے کے ساتھ ڈیرا کو بھی سگریٹ پیش کرتے ہوئے پرتجسس لہجے میں سوال کیا اور وہ بے ساختہ ہنس پڑی۔

"اس میں ہنسنے کی کیا بات ہے؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے خشک لہجے میں سوال کیا۔

"رونے کی بھی ضرورت نہیں ہے۔" وہ اسی موڈ میں بولی۔ "تمہیں روپوش رہنے کے لیے ایک ٹھکانے کی تلاش تھی، اب وہ میسر آگیا ہے۔ ڈوانگ تک یہاں عیش کرسکتے ہو۔"

"زیادہ سے زیادہ دو دن میں ڈوانگ کے کاغذات تیار ہوجائیں گے۔" سلطان شاہ نے لقمہ دیا۔ "پروگرام بتاتے ہوئے اس مدت کو ذہن میں رکھنا۔"

"دوسری بات یہ ہے کہ ہمارا یہاں قیام خطرناک بھی ہوسکتا ہے۔" میں نے ڈیرا کو آگاہ کیا۔ "مارٹن نے خود اعتراف کیا تھا کہ کراچی میں تنظیمات موجود ہیں اور تنظیم کے اراکین یہاں آتے رہتے ہیں۔"

"تم یہ بھول رہے ہو کہ ایسے معاملات میں مارٹن کبھی ان لوگوں کے سامنے نہیں آتا ہوگا۔ وہ اپنی وھیل چیئر پر بیٹھے بیٹھے بٹن دبا کر ان کو ضرورت کی سہولتیں فراہم کرتا ہوگا۔ ایسا نہ ہوتا تو اپنے ماتحتوں کے سامنے کبھی کا بے نقاب ہوگیا ہوتا۔ یوں تم آسانی کے ساتھ اس کی جگہ لے سکتے ہو۔"

"میں جانتا ہوں کہ یہاں رہنے کے لیے مجھے کیا کیا کرنا ہوگا۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "باہر سے لائے جانے والے اسلحے کے علاوہ باقی ماندہ تین بڑوں میں سے بھی کوئی مارٹن سے رجوع کرنے کی کوشش کرسکتا ہے۔ ایسی صورت میں میری ہر احتیاط کے باوجود صورت حال زیادہ دیر تک مخفی نہ رہ سکے گی۔ ہماری تمام تر کوشش اب یہی ہونا چاہیے کہ تنظیمی معاملات میں ضرورت سے زیادہ ملوث ہونے کے بجائے جلد از جلد نکل بھاگنے کی فکر کریں۔"

"میں سمجھ رہی ہوں کہ تم تو اب عزرائیل کے چھوٹے بھائی کی جنت ہے۔" وہ سگریٹ کا دھواں میرے منہ پر چھوڑتے ہوئے ہنس کر بولی۔ "میں خود بھی یہاں زیادہ وقت برباد نہیں کرنا چاہتی لیکن خوش قسمتی سے ہاتھ آئے ہوئے کسی شاندار موقع کو تمہاری جلد بازی کی بنا پر ضائع بھی نہیں کروں گی۔"

میرے لیے یہ سمجھنا دشوار نہیں تھا کہ وہ بیرونِ ملک سے تنظیم کے کسی بڑے کی آمد اور اس کی سربراہی میں ہونے والے اعلیٰ سطحی اجلاس کو اپنے لیے سنہرا موقع تصور کر رہی تھی۔ اس کے لیے یہ انکشاف بہت سنسنی خیز ثابت ہوا تھا کہ وہ بہت زیادہ بااختیار اور صرف بلیک مائیڈ کو جواب دہ ہونے کے باوجود ان پانچ مقامی بڑوں سے لاعلم تھی، جو پاکستان میں ہیروئن کی پیداوار اور اس کی کھپت اور برآمد کا کاروبار پوری راز داری کے ساتھ چلا رہے تھے۔

کمال کی بات یہ تھی کہ ڈیرا ان پانچوں سے بے خبر تھی مگر وہ سب نہ صرف اسے جانتے تھے بلکہ مارٹن تو اسے دھوکے میں رکھ کر اس کا مربی بنا ہوا تھا۔ یہ محض دالن ہوف کی خود غرضی اور ہوسِ اقتدار تھی جس نے ڈیرا کو ان پانچوں کی راہ پر ڈال دیا۔ دالن ہوف ڈیرا کو گھیرنے کے چکر میں خود جہنم واصل ہوگیا۔ لاہور میں لائیڈز کا رخ کی تباہی کے بعد دالن ہوف کی موت دوسری بڑی کامیابی تھی لیکن وہ اس اعتبار سے ادھوری رہی کہ دالن ہوف نے موت کی دہلیز پر ہوتے ہوئے بھی اپنے چار ساتھیوں کے بارے میں ذرا بھی زبان نہیں کھولی لیکن وہ کمی مارٹن نے پوری کردی تھی۔

جب تک میں خود تنظیم کا وفادار تھا، ہیروئن کی تجارت کو خطرناک اور چیدہ چیدہ مجرموں کا کام سمجھتا رہا تھا جس کی انجام دہی میں راز داری کو بنیادی اہمیت حاصل تھی لیکن تنظیم کے حصار سے نکلنے کے بعد اس بھیانک کھیل میں ایسے ایسے معزز اور معصوم چہرے ملوث نظر آرہے تھے جنہیں معاشرے میں اعلیٰ مقام حاصل تھا۔

مارٹن اس بھیانک مجرمانہ کھیل کا ایک شاہکار کردار تھا۔ ہر طرح سے صحت مند اور باصلاحیت ہوتے ہوئے بھی اس نے اپنی ذات کو معصوم اور ہر قسم کے شبہات سے بالاتر رکھنے کے لیے معذوری کا ایسا بہروپ اختیار کیا ہوا تھا کہ اکثر اوقات شاید اسے خود بھی یاد نہ رہتا ہو کہ وہ پوری طرح صحت مند تھا۔

جب سے میں نے تنظیم کی بیخ کنی کا بیڑا اٹھایا تھا، رہ رہ کر تنظیم کی نت نئی صورتیں اور پراسرار حقیقتیں سامنے آتی رہی تھیں۔ کئی بار سب کچھ ختم ہوتے ہوتے اچانک انکشاف ہوا کہ جو کچھ ہو رہا تھا وہ محض نقصان تھا۔ تنظیم کے اختیار اور اقتدار کا سرچشمہ پوری طرح محفوظ تھا۔

مگر اب تنظیم کے خدوخال کچھ واضح ہو چلے تھے۔ یہ مقامی مجرموں کی کوئی بگڑی ہوئی ٹولی نہیں تھی بلکہ اس شرمناک دھندے میں ملک

تو م، نسل اور رنگت کے کسی امتیاز کے بغیر پیسے کی ہوس میں مبتلا وہ لوگ خوش تھے، جو عزت اور آبرو کی آڑ میں کامیابی کے ساتھ موت کی سوداگری کر رہے تھے۔

شاید تبھی لائیڈ ان سب کا سربراہ تھا۔ خود اس کے کردار کا یہ حال تھا کہ اگر ویرا سچ کہتی تھی تو بھی لائیڈ دیدہ و دانستہ اپنی بیٹی ویرا کو محض اس خیال سے نیلام کر رہا تھا کہ تنظیم کی اعلا صفوں میں پہنچنے تک وہ یہ بھول جائے کہ وہ عورت ہے، جس کا نسوانی وقار بھی کوئی حیثیت رکھتا ہے۔ چند روز پہلے تک ویرا کو صرف اپنے باپ کا نام معلوم تھا ورنہ وہ اس کی شہرت سے ناآشنا تھی اور اسی ایک غرض نے اسے میرے ساتھ تعاون کی راہ دکھائی تھی۔

پھر لائیڈز کالج کے ایک بند کمرے میں جب اس نے بھی لائیڈ کی تصویر دیکھی تو نفرت اور غصے سے اس کی حالت غیر ہو گئی کیونکہ وہ شخص کسی اور نام سے ایک مدت تک اس کا دلال بنا رہا تھا۔

پاکستان میں بھی لائیڈ بس ایک نام تھا۔ لائیڈز کالج کو برطانیہ میں ایسا ہی مقام حاصل تھا۔ کوئی سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ وہ عمارت ہیروئن کی عالمی تجارت کا سرچشمہ رہی ہو گی اور اس کام کو چلانے والوں میں جرمن نژاد والن ہوف اور مقامی عیسائی مارٹن کے ساتھ کم از کم دو مقامی معززین بھی شامل تھے جب کہ پانچویں کا نام میرے لیے غیر معروف تھا مگر یہ قیاس کرنا مشکل نہیں تھا کہ اس کا تعلق بھی اونچے طبقے سے ہی رہا ہو گا۔

"یہاں پر کسی کے آنے کا امکان ہو سکتا ہے؟" میں نے ویرا سے سوال کیا۔

"کوئی بھی ہو سکتا ہے۔" اس نے بے پروائی کے ساتھ جواب دیا۔ "لیکن اتنا یقین ہے کہ جی لائیڈ خود ہرگز نہ آئے گا۔ وہ حتی الامکان دور رہ کر اپنے دقیانوسی کردار کو برقرار رکھنا پسند کرتا ہے۔"

"تو اب ان تینوں کی باری آئے گی؟" میں نے پوچھا۔

"ظاہر ہے، ابھی تو ایک موقع ملا ہے۔ ورنہ آنے جانے والے سے مجھے ذرا بھی دلچسپی نہیں ہے۔ ہر ایک کو اس طرح الگ الگ گھیرنا ہو گا کہ دوسرے کو بھنک تک نہ مل سکے، ورنہ بازی الٹ بھی سکتی ہے۔"

"کیوں نہ یہ کام میں اپنے ذمے لے لوں؟"

"تمہارا الگ رہنا ہی بہتر ہے۔ اول تو تمہارا روپوش رہنا ضروری ہے۔ کسی کو شبہ بھی ہو گیا کہ تم لائیڈز کالج سے زندہ بچ نکلے ہو تو سارے وسائل تمہاری بازیابی پر مرکوز کر دیے جائیں گے۔ ہو سکتا ہے کہ تمہارے لیے ملک سے باہر نکلنا ہی ناممکن ہو کر رہ جائے۔ دوسری بات یہ ہے کہ ان تینوں کا صفایا ہونے تک تم کو مارٹن کی جگہ لینا ہے۔ باہر سے رابطہ قائم کرنے والوں کو فون پر مارٹن کی آواز آتی رہنی چاہیے تاکہ صورت حال جوں کی توں برقرار رہے۔ اس کے غائب ہوتے ہی ان تینوں میں سے کوئی ساری ذمے داریاں سنبھال لے گا، جب کہ میں انہیں نئے سرے سے منظم ہونے کا موقع دیے بغیر وار کرنا چاہتی ہوں۔"

"یعنی اب مجھے مارٹن کی وہیل چیئر پر سوار ہونا پڑے گا۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔

"یہ بہت مناسب رہے گا۔ دن میں ایک آدھ بار وہیل چیئر پر برآمدے وغیرہ کا چکر لگا لو گے تو باہر سے دیکھنے والوں کو اندازہ نہیں ہو سکے گا کہ مارٹن کی جگہ کسی اور نے لے لی ہے۔ تمہاری جسامت اس سے خاصی ملتی جلتی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اس طرح ہم کئی تشویشوں سے بچ سکیں۔"

وہ کچھ دیر تک نئے لائحہ عمل کی جزئیات پر تبادلہ خیال کرنے کے بعد کار کے عقبی پائیدان میں چھپ کر سلطان شاہ کے ساتھ روانہ ہو گئی۔ اس کی دانست میں اس کا وہاں سے روانہ ہوتے ہوئے دیکھا جانا نقصان دہ ہو سکتا تھا۔ اس کے دماغ میں یہ نکتہ سمایا ہوا تھا کہ اس گھر کے گیراج میں رکھے ہوئے مال کی خفیہ نگرانی کے باعث بالواسطہ طور پر شاید مارٹن کی قیام گاہ چوبیس گھنٹے پہرے میں رہتی ہے۔ اس طرح وہاں آنے جانے والوں کا چھپے چھپے نظروں سے بچ نکلنا ناممکن تھا۔

میرے لیے ویرا کی وہ منطق قابلِ قبول نہیں تھی لیکن میں نے اس سے الجھنا مناسب نہیں سمجھا۔ اس کے چلے جانے کے بعد سب سے پہلے میں نے مارٹن کی لاش ہٹا کر وہیل چیئر کو سیدھا کیا اور اس کی کنٹرول ڈیسک پر لگے ہوئے مختلف سوئچوں کی دیکھ بھال میں مصروف ہو گیا لیکن اس سے پہلے میں نے پوری احتیاط کے ساتھ کرسی کے دونوں دستوں میں پوشیدہ مہلک ہتھیاروں میں سے میگزین خالی کر دیے تھے کہ کہیں کسی غلط بٹن پر ہاتھ پڑنے کے ساتھ ہی کوئی گولی مجھے لہولہان نہ کر دے۔

اس کمرے میں مارٹن کی لاش کے چیتھڑے بکھرے ہوئے تھے جنہیں سمیٹ کر یکجا کرنا میرے لیے بہت دشوار تھا۔ پھر وہاں خاصا خون بھی بکھرا ہوا تھا۔ مجھے اندازہ تھا کہ زیادہ سے زیادہ ایک دو روز بعد ہی ان سب اشیاء سے تعفن پھیلنے لگے گا لیکن اس سے زیادہ میرا وہاں ٹھہرنے کا ارادہ بھی نہیں تھا لہٰذا میں نے وہیل چیئر باہر نکال کر اس کمرے کو ہر طرف سے اس طرح بند کر دیا کہ وہاں پیدا ہونے والی بدبو مکان کے دوسرے حصوں میں نہ پھیل سکے۔ ویسے بھی مارٹن اپنی خوابگاہ میں موت سے ہم کنار نہیں ہوا تھا بلکہ اس کمرے میں مارا گیا تھا جو خوابگاہ کے طور پر میرے عارضی تصرف میں دیا گیا تھا۔

اس کمرے کو مقفل کر کے میں مارٹن کی وہیل چیئر پر سوار ہو کر اس کی اپنی خوابگاہ میں داخل ہوا تو حیرت سے میری آنکھیں پھٹی کی پھٹی رہ گئیں۔ اس کمرے کی تمام دیواروں پر انسانی ہیولوں کی ایسی واہیات اور عریاں رنگین تصاویر موجود تھیں جنہیں دیکھ کر آنکھیں بے اختیار

جاتی تھیں۔ خاص بات یہ تھی کہ ان تمام غلیظ تصاویر میں نظر آنے والے مردوں کی تصویریں زیادہ واضح تھیں اور میرا اندازہ غلط نہیں تھا کہ اس کمرے کا باسی کسی بدترین ذہنی کج روی کا شکار تھا۔

میرے لیے وہ انکشاف خاصا حیرت انگیز تھا۔ مارٹن جیسا خوش شکل اور صحت مند مزاج آدمی جو پوری طرح صحت مند ہوتے ہوئے بھی برسوں سے دونوں ٹانگوں سے معذوری کا سوانگ رچائے بیٹھا تھا، اس قدر بے حجاب کیسے ہو سکتا تھا جب کہ میرا گمان یہ رہا تھا کہ ویرا سے گہری دوستی کے باوجود وہ اقرار کرنے پر مجبور تھی کہ مارٹن نے جنس مخالف سے تعلق کی بنا پر اس کی طرف پیش قدمی کی کوشش نہیں کی تھی۔

مگر وہ مارٹن کی اپنی ذات کا ایک ناگفتہ گوشہ تھا، جو اس کی موت کے بعد کبھی بے نقاب نہیں کیا جا سکتا تھا لہٰذا میں نے سر جھٹک کر وہ سلسلہ ہی چھوڑ دیا۔

وہ کمرہ ہر لحاظ سے ساؤنڈ پروف ہونے کے ساتھ ہی شاید بلٹ پروف بھی تھا کیونکہ دیواروں کی موٹائی غیر معمولی تھی اور کمرے کی کسی دیوار میں کوئی کھڑکی موجود نہیں تھی۔ اس کے علاوہ کمرے میں ٹی وی، وی سی آر اور ریکارڈنگ کی سہولت سے لے کر ویڈیو کیمرے تک زندگی کی ہر آسائش موجود تھی۔

میں نے احتیاط کے ساتھ پورے کمرے کی تلاشی لے ڈالی لیکن نوٹوں کی گڈیوں پر مشتمل خطیر رقم اور کئی اقسام کے ہتھیاروں کے سوا وہاں سے کوئی ایسی چیز برآمد نہ کر سکا جو تنظیم کے متعلق پر روشنی ڈالتی۔ تنظیم کا مفاد مجھے یقینی طور پر ان نوٹوں سے بھی زیادہ عزیز تر تھا۔

کمرے کی بھرپور تلاشی کے بعد میں ٹیلی فون کی ڈائریکٹری نکال کر ان تینوں کے فون نمبر تلاش کرنے لگا جن کے نام مارٹن نے آخری سانسوں میں بتائے تھے۔

میں ان میں سے ایک ہی شخص کے نمبر تلاش کر پایا تھا... کہ اچانک کمرے کے کسی حصے میں پوشیدہ اسپیکر پر کسی کار کے انجن کی دھیمی دھیمی گڑگڑاہٹ سنائی دی اور میں چونک پڑا۔

"کون ہے؟" میں نے کرسی کے دستے پر نصب کنٹرول پینل کا مخصوص بٹن دبا کر بھرائی ہوئی آواز میں سوال کیا تاکہ آنے والا مارٹن کا کوئی شناسا ہو تو فوری طور پر آواز کی واضح تبدیلی نہ پہچان سکے۔

"سلطان شاہ۔" مختصر سے سکوت کے بعد اس نا ہموار آواز سے جواب آیا اور میں نے کنٹرول پینل کا ایک دوسرا بٹن دبا دیا جو کوٹھی کا پھاٹک کھول سکتا تھا۔

اسپیکر پر کار کے انجن کی گڑگڑاہٹ قدرے تیز ہوئی پھر بتدریج معدوم ہوتی چلی گئی۔ شاید سلطان شاہ نے کار پھاٹک سے گزار کر احاطے میں داخل کر لی تھی۔ میں نے پھاٹک بند کرنے والا بٹن دبا دیا۔ چند ثانیوں بعد پینل کے ایک گوشے میں سبز بتی جل اٹھی جو اس بات کا اشارہ تھی کہ پھاٹک دوبارہ بند ہو چکا تھا۔

میں اسی کمرے میں سلطان شاہ کی آمد کا منتظر رہا۔ وہ مارٹن کے متعلق میں ناکام تلاش کے بعد مجھے آوازیں دیتا آخرکار وہیں آ پہنچا اور کمرے کے در و دیوار پر نگاہ پڑتے ہی بھونچکا رہ گیا۔

"ان خرافات پر اپنا وقت برباد نہ کرو۔" میں نے اس کا شانہ ہلاتے ہوئے کہا۔ "یہ بتاؤ کہ ویرا کو کہاں چھوڑ آئے ہو؟"

اس نے چونک کر میری طرف دیکھا پھر خفت آمیز مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔ "اسے واپس کلفٹن ہی چھوڑ آیا ہوں۔ وہاں سے وہ اپنی گاڑی میں گئی ہوگی۔" پھر قدرے توقف کے بعد بولا۔ "میری کھوپڑی تو حیران ہے، کچھ سمجھ میں ہی نہیں آتا کہ یہ سب کیا ہو رہا تھا۔"

"کیا سمجھ میں نہیں آتا؟" میں نے تیز لہجے میں سوال کیا۔

"وہ اس قدر بھرپور طریقے پر معذوری کی اداکاری کرتا رہا تھا کہ اس کے فرار پر میں کئی سیکنڈ تک بس یہی سوچتا رہ گیا کہ لنگڑا اچانک کیسے بھاگ سکتا ہے؟ اس کے بعد ہی ہوش آیا تھا کہ وہ سب اس فراڈ کی اداکاری تھی اور وہ خود پوری طرح صحت مند تھا۔"

"اب شاید یہ نکتہ بھی ذہن میں آ گیا ہوگا کہ میں نے کتنی شراب پی تھی اور فرش قالین سے مسہری پر کیسے پہنچ گیا تھا۔" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔

"اب تو سب کچھ سمجھ میں آتا جا رہا ہے۔ اس وقت کی بات اور تھی۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ معذور مارٹن نے تمہیں قالین سے اٹھا کر مسہری پر ڈالا ہوگا۔"

"مجھے اعتراف ہے کہ میں نے ضرورت سے ذرا زیادہ ہی پی لی تھی لیکن اتنا بھی مدہوش نہیں ہوا تھا کہ لڑکھڑانا شروع کر دیتا اور پھر مسہری پر اس طرح ڈھیر ہوتا کہ کچھ بھی یاد نہ رہے۔ اس مردود نے میری مختصر سی غفلت سے فائدہ اٹھایا کہ مجھے اوپر ڈال دیا تھا تاکہ بعد میں میری مدہوشی کے حوالے سے من مانے اعترافات میری ذات سے وابستہ کر سکے۔"

"لیکن تم پیتے ہی کیوں ہو؟" وہ بگڑ کر بولا۔ "شاید تمہیں میری بات بری لگے لیکن میرے گاؤں کی مسجد کا مولوی اسے خنزیر کا پیشاب کہتا ہے۔ میں نے دیکھا ہے کہ تم بغیر پیے بھی ٹھیک ٹھاک رہتے ہو پھر اس حرام نوشی کی کیا ضرورت ہے؟"

اس کی بات سن کر پہلے مجھے غصہ آیا لیکن اس کا آخری سوال سن کر میں ہنس پڑا۔ "بعض اوقات انسان مجبور بھی ہو جاتا ہے۔ خود مجھے

تھوڑی دیر ٹھہر کر خوفزدہ اور دھیمی آواز میں بولا۔
"یہاں کیوں آئی ہو؟" میں نے ایک خطرہ مول لیتے ہوئے سوال کیا۔ سارٹن مجھے بتا چکا تھا کہ اس کا مکان تنظیم کے تصرف میں رہتا تھا مگر وہ خود کبھی سامنے نہیں آتا تھا۔ اس لیے مجھے امید تھی کہ میرا سوال سلمیٰ کے لیے کسی شبہے کا باعث نہیں بنے گا اور میں اس کی مشتبہ سرگرمیوں کے اسباب دریافت کرنے میں کامیاب ہو جاؤں گا۔
"مجھے تم سے نفرت ہے۔" وہ پھنسی پھنسی ہیجانی آواز میں بولی۔ "تم وحشی درندے ہو۔ مجھے تم سے نفرت ہے۔ میرا سب کچھ چھین کر بھی تم کو سکون نہیں ملا ہے۔ کان کھول کر سن لو کہ میں اپنی مرضی سے یہاں نہیں آئی ہوں۔ تم جانتے ہو نہ چاہتے ہوئے بھی اس کی تعمیل کرنا پڑتی ہے۔"
اس کا جواب سن کر میں لمحہ بھر کے لیے سُن ہو کر رہ گیا۔ وہ جو کچھ کہہ رہی تھی اس کی روشنی میں یہ نتیجہ بآسانی اخذ کیا جا سکتا تھا کہ سلمیٰ سے دراصل تنظیم کے لیے کوئی غیر قانونی کام لیا جا رہا تھا بلکہ مارٹن بھی۔۔۔ حسب توفیق اس کی مجبوری کا فائدہ اٹھا کر اسے پامال کر رہا تھا۔
میرے نزدیک وہ اس گفتگو کے کام کا بد ترین پہلو تھا۔ جہانگیر اپنی مرضی سے معقول آمدنی کے لالچ میں تنظیم سے وابستہ ہوا تھا اور رفتہ رفتہ ان مکروہ کاموں میں اس حد تک ملوث ہوتا چلا گیا کہ اس کے لیے ان مصروفیات سے کنارہ کش ہونا ناممکن ہو کر رہ گیا لیکن اس کی بیوی اپنے زوال اور رہائشی مسائل سے قطع نظر ایک خاندانی عورت تھی جو اپنی مرضی سے ہرگز کسی مشتبہ کام میں ملوث ہونا پسند نہ کرتی لیکن حالات بتا رہے تھے کہ وہ بھی تنظیم کے چنگل میں پھنسی ہوئی تھی اور بے آبروئی کے ساتھ منشیات کے فروغ میں بھی کوئی نہ کوئی کردار ادا کر رہی تھی۔
یہ کہنا ناممکن تھا کہ جہانگیر خود اس قدر بے ضمیر ہو گیا ہو کہ اس نے اپنی بیوی کو بھی اپنے گھناؤنے کاموں میں ملوث کر لیا ہو مگر وہ تو ان لوگوں میں سے تھا جو اپنی بیویوں کے سامنے بھی مرتے دم تک اپنی انا کا پرچم بلند رکھتے ہیں۔ میری طبیعت میں تجسس پیدا ہو گیا کہ میں سلمیٰ کی کہانی کے بارے میں واقفیت حاصل کروں۔
"یہ میرا گھر ہے۔ یہاں پہنچنے پر میری مرضی چلتی ہے۔" میں نے خشک لہجے میں کہا۔ "تم آئی ہو تو تمہارا نام سن کر محض اس توقع پر دروازہ کھولتا ہوں کہ تم میرے چند لمحوں کو آسودگی بخشو گی۔ اس سے آگے تم یہاں کیوں آئی ہو اور کیا کرتی ہو۔ اس سے مجھے کوئی دلچسپی نہیں لیکن مجھ سے نفرت کا اظہار کرنے کے بعد تم یہاں رہنے کے حق سے محروم ہو گئی ہو۔ یہ پیکٹ کیسا ہے تمہارے ہاتھ میں اور اسے تم نے کہاں سے حاصل کیا ہے؟"
"اگر تم ہی اس مکان کے مالک ہو تو تمہیں یہ ضرور معلوم ہوگا کہ تمہارے گیراج میں کیسے پیکٹ جمع ہیں؟ وہ کون لاتا ہے اور پھر وہ کہاں پہنچائے جاتے ہیں؟" وہ فیصلہ کن لہجے میں بولی۔
"میرے صبر کا امتحان نہ لو عورت!" میں نے قہر بار لہجے میں کہا۔ "جو پوچھ رہا ہوں، اس کا جواب دو۔"
"پیکٹ تو میں پہلے بھی لے جاتی رہی ہوں لیکن تم نے کبھی مجھ سے اس بارے میں سوال نہیں کیا۔" سلمیٰ کی آواز زہریلی ہو گئی۔ مجھ سے گفتگو کے آغاز کے بعد وہ پہلے جیسا خوف اور گھبراہٹ پر قابو پا چکی تھی۔ "لہٰذا اب ان فضولیات میں سر کھپانے کی ضرورت نہیں۔ میں جانتی ہوں کہ تم مجھ سے کیا چاہتے ہو... تم اپنے چہرے کی بیماری میں اضافہ ہی کرنا چاہتے ہو تو شاید پوری قوت صرف کر کے بھی تمہیں نہ روک سکوں گی۔"
وہ جو کچھ کہہ رہی تھی اس کا مقصد بالکل صاف اور واضح تھا۔
وہ اپنی دانست میں کسی اور کی ہدایات پر عمل کرتے ہوئے ہر قیمت پر مارٹن کے گیراج سے ہیروئن کے پیکٹ لے جا کر کہیں پہنچانے پر مجبور تھی لیکن وہ جب بھی اپنی اس مہم پر آتی تھی، مارٹن کی جنسی وحشتوں کا شکار ہو جاتی تھی اور اس وقت بھی وہ یہی سوچ رہی تھی کہ شاید پچھلی کہانی ایک بار پھر دہرائی جانے والی ہے۔ میں اس کی غلط فہمی دور کیے بغیر اس سے صرف یہ معلوم کرنا چاہ رہا تھا کہ وہ کن حالات کے تحت اس کام میں ملوث ہوئی تھی؟
"یہ پیکٹ کا کس کا ہے؟" میں نے سوچے سمجھے انداز میں نئے سوالات کی ابتدا کی۔
"فضول باتوں میں وقت برباد نہ کرو۔" وہ جھنجھلا کر تیز لہجے میں بولی۔ "یہ کار کس کی ہے؟ میں کون ہوں؟ کہاں سے آئی ہوں؟ یہ سب سوالات تمہارے جینے کا ذریعہ ہیں۔ میرے پاس وقت بہت کم ہے۔ اگر میں مقررہ وقت پر واپس نہ لوٹی تو میرے لیے بہت سی دشواریاں پیدا ہو سکتی ہیں۔"
"میں وقت برباد نہیں کر رہا۔ آج تم کو یہیں سے واپس ہونے کی اجازت مل جائے گی لیکن شرط یہی ہے کہ میرے سوالات کے جواب بے چون و چرا دیتی چلی جاؤ۔"
"مجھے نہیں معلوم کہ یہ کار کس کی ہے۔" اس نے چند ثانیوں کے توقف کے بعد جھجکتے ہوئے کہا۔
"پھر تمہاری تحویل میں کیسے آئی؟" میں اپنی بدلی ہوئی آواز برقرار رکھنے کے لیے پوری طرح کوشاں تھا۔
"یہ گاڑی اگنیشن میں چابی سمیت مجھے ایک مقررہ مقام پر کھڑی ہوئی ملی تھی۔ میں اپنی گاڑی پارک کر کے اسی میں بیٹھ کر آئی ہوں اور واپسی پر پیکٹ سمیت یہ گاڑی اسی جگہ چھوڑ کر اپنی کار میں گھر روانہ ہو جاؤں گی۔ اس سے زیادہ مجھے کچھ معلوم نہیں ہے۔"

"تم نے کبھی یہ جاننے کی کوشش نہیں کی کہ تمہارے چھوٹے سے بدکاری کون لے جاتا ہے؟" میں نے جھینپتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"یہ جاننے کی ضرورت کبھی نہیں پڑی، نہ مجھ میں اتنی ہمت ہے کہ ان لوگوں کی ناراضگی مول لے سکوں۔ مجھے ہر بار سختی کے ساتھ ہدایت کی جاتی ہے کہ واپسی پر ایک سیکنڈ بھی رکے بغیر فوراً اپنے گھر واپس لوٹ جاؤں۔"

"یہ کام تم کس کے لیے کرتی ہو؟"

"شاید میرا امتحان لینا چاہ رہے ہو؟" وہ طنزیہ لہجے میں بولی۔ "تمہارا ہی کوئی ذلیل اور گھٹیا ساتھی ہوگا ورنہ مجھے یہاں سے بلیک میل کرنے کا حکم کیوں ملتا؟"

"اس سے تمہاری دوستی کتنی پرانی ہے؟"

"دوستی!" وہ حقارت سے بولی۔ "آقاؤں سے کہاں دوستی ہوتی ہے۔ کاش ایک بار اس کی صورت دیکھی ہوتی۔"

"یعنی سارے احکام فون پر ملتے ہیں؟" میں نے سوال کیا۔

"جانتے ہو تو مجھ سے کیوں پوچھ رہے ہو؟" اس کے لہجے میں بے پناہ تلخی آ گئی تھی۔ "اپنا گھر برقرار رکھنے کے لیے مجھے اس کے حکم کے سامنے سر جھکانا پڑا۔ ورنہ میں تو ایسی زندگی کو قابلِ نفرت سمجھتی ہوں۔"

"اس کا مطلب ہے کہ شادی شدہ ہو؟" میں نے معنی خیز لہجے میں کہا۔

"اسی حد تک کہ ہم رشتے میں بندھے ہوئے ہیں۔" اس کا لہجہ یک بیک زہر بھرا ہو گیا۔ "مگر ہمارے درمیان ذہنی ہم آہنگی موجود نہیں ہے۔ میرے شوہر کو اپنی پُراسرار مصروفیات سے ہی اتنی فرصت نہیں ملتی کہ وہ میرے مسائل کو سمجھنے کی کوشش کر سکے۔ جس مواد کی بنیاد پر مجھے بلیک میل کیا جا رہا ہے، وہ بہت معمولی نوعیت کا ہے۔ شادی سے پہلے کسی کو لکھے ہوئے دو چار رومانی خطوط کسی بڑے فیصلے کی سولی نہیں بن سکتے لیکن میں جانتی ہوں کہ اس کے دل میں چور ہے۔ وہ ان خطوط کو غیر ضروری اہمیت دے کر میری زندگی برباد کر دے گا۔۔۔ تم نے بھی مجھے قریب سے دیکھا ہے۔ کیا ایک ایسی آوارہ عورت ہوں؟ تم نے اندازہ لگا لیا ہوگا کہ میری فطرت میں کھوٹ نہیں ہے۔ میں اپنا گھر بسا کر رکھنا چاہتی ہوں۔ وہ خود جو چاہے کرتا پھرے لیکن اسے جب بھی بھنک مل گئی کہ میں کسی اور کے اشاروں پر ناچ رہی ہوں تو وہ مجھے زندہ درگور کر دے گا۔ تم کہیں اپنے دوست کو سمجھا دو کہ خدا کے واسطے میرا پیچھا چھوڑ دے۔ اسے شہر میں بہتیری لاوارث لڑکیاں مل جائیں گی جو خوشی سے اس کے یہ کام کر دیں۔"

مجھے اس بات سے پورا نقشہ واضح ہو گیا۔ جہانگیر کے دوسرے یا شاید تیسرے درجے کے نمائندوں کی صف میں شامل تھا لیکن اس کی بیوی تنظیم کے مقاصد کے لیے استعمال کی جا رہی تھی۔ اسے بلیک میل کرنے والا چاہتا تو معاوضہ پر سلمیٰ سے بہتر اور موثر لڑکیوں کی خدمات حاصل کر سکتا تھا لیکن سلمیٰ کو بلیک میل کیے جانے سے تنظیم کا یہ گھناؤنا روپ بھی سامنے آ گیا تھا کہ وہ لوگ اپنے ہی کارکنوں کی نجی زندگی پر بھی نگاہ رکھتے تھے اور کوئی خامی ہاتھ آتے ہی اپنے شکار کے گرد جال کی ڈوریاں مضبوط کرنا شروع کر دیتے تھے۔ سلمیٰ محض اس لیے بلیک میل کی جا رہی تھی کہ وہ جہانگیر کی بیوی تھی۔ اگر وہ کوئی عام عورت ہوتی تو شاید اس کے ماضی کو ہرگز قابلِ توجہ نہ سمجھا جاتا۔

"تم واقعی ذہین معلوم ہوتی ہو۔" میں نے ہمدردانہ لہجے میں کہا۔ "میں کوشش کروں گا کہ کسی طرح اسے سمجھا کر تمہاری گلو خلاصی کی کوئی راہ نکال سکوں۔"

"یہ کام کر دو تو میں تمہاری بے دام باندی بن جاؤں گی۔" سلمیٰ کی آواز بھرا گئی۔ "مجھے بدزبانی کے لیے معاف کر دینا۔ مجھے معلوم نہیں تھا کہ تمہارے سینے میں ایک ہمدرد دل موجود ہے۔ میں تمہارے ظاہر سے دھوکا کھا گئی تھی۔"

"تم یہ کام کب سے کر رہی ہو؟" میں نے سوال کیا۔

اس بار وہ بری طرح چونکی تھی پھر قدرے حیرانگی کے ساتھ بولی۔ "عجیب بات ہے کہ یہ سوال تم مجھ سے کر رہے ہو حالانکہ جب میں دو ماہ پہلے پہلی بار یہاں آئی تھی تو تم نے اپنی وہیل چیئر پر خود ہی مجھے آ کر میرا کام سمجھایا تھا اور یہ دھمکی دی تھی کہ اگر میں نے کبھی ہدایت سے زیادہ پیکٹ کے نزدیک جانے یا اسے کھول کر دیکھنے کی کوشش کی تو وہ میری زندگی کا آخری لمحہ ہوگا۔"

"وہ سب مجھے یاد ہے۔" میں نے جلدی سے بات سنبھالتے ہوئے کہا۔ "میرا خیال تھا کہ شاید میرے پاس آمد و رفت سے پہلے وہ تم سے کوئی اور کام بھی لیتا رہا ہو۔"

"اس کا مطلب ہوا کہ وہ تمہارا دوست نہیں ہے؟"

"ہرگز نہیں۔" میں نے معصوم لہجے میں کہا۔ "میں خود اسے اپنی نیک نامی پر بدنما دھبہ تصور کرتا ہوں ورنہ کون شریف آدمی اپنے گھر کو ایسی مشتبہ کارروائیوں کا مرکز بننے دے گا۔ میں تو خود ایک معذور آدمی ہوں۔ تمہیں بھیجنے سے پہلے اس نے مجھے بتایا تھا کہ وہ میرا دل بہلانے کا ایک بندوبست کر رہا ہے جس کا اضافی معاوضہ دینا ہوگا۔ میں زیادہ تر اس چار دیواری میں تنہائی کا عذاب جھیلتا رہتا ہوں۔ اسی لیے تم آئیں تو اپنی حد سے تجاوز کر بیٹھا۔ مجھے معلوم ہوتا کہ تم بھی اس کے ہاتھوں ستائی ہوئی کوئی معزز خاتون ہو تو میں ہرگز تمہیں پریشان نہ کرتا۔"

"جب تم بھی میرے ہی جیسے ہو تو بھلا میرے لیے کیا کر سکو گے؟"
اُس نے مایوسانہ لہجے میں کہا۔

"وہ جو بس ہے، میں اُسے پیش کش کروں گا کہ وہ تمہیں قبول جائے تو میں اس کے بدلے اسے ایک معقول رقم دینے کو تیار ہوں گا۔"

"اوہ... تم واقعی کتنے نیک انسان ہو۔" وہ ممنونیت سے بھرپور لہجے میں بولی۔ "یہ میری بدنصیبی تھی کہ میں آج تک تم کو ایک بدکردار اوباش سمجھتی رہی۔"

یہ کہتے ہوئے وہ میری طرف بڑھی تھی کہ میں نے اُسے وہیں روک دیا۔ "میرے قریب مت آنا۔ میں نہیں چاہتا کہ اب کسی حرکت پر میرا ضمیر مجھے ملامت کرے۔ تم واپس جا سکتی ہو۔"

"میں تمہاری شکرگزار ہوں کہ تم نے میری کہانی سن کر خود کو بالکل ہی بدل ڈالا ہے۔ برا نہ مانو تو واپسی سے پہلے یہ ضرور جاننا چاہوں گی کہ میرے جانے والے پیکٹوں میں کیا ہوتا ہے؟"

"یہ پیکٹ میرے محل کی چار دیواری میں رکھے جاتے ہیں مگر مجھے کچھ علم نہیں کہ ان میں کیا ہوتا ہے۔ بس ایک اندازہ ہے کہ ان میں وہی سفوفِ مرگ ہوتا ہوگا جس کی وبا آج ہر طرف پھیلی ہوئی ہے۔"

"اوہ! ہیروئن۔" اس کے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی آواز نکلی۔ "مجھے بھی یہی ڈر تھا کہ میں بے خبری میں کوئی بھیانک کھیل کھیل رہی ہوں۔ سنو! میرا شوہر بھی ایسا گنہگار نہیں ہے۔ اپنی بحالی کے لیے بھی اس کے علم میں لائے بغیر تھوڑی بہت رقم اپنے تصرف میں لا سکتی ہوں۔ یہی آزادی کا باعث تھا کہ جب پہ نہیں ڈالنا چاہیے۔"

"دیکھا جائے گا۔" میں نے سرسری لہجے میں کہا۔

"اب میں چلوں گی۔ میں نہیں چاہتی کہ واپسی میں تاخیر پر اس کی طرف سے کسی بڑے کا نشانہ بنوں۔"

مجھ سے اشارہ پاتے ہی اس نے اپنی کار میں سوار ہو کر انجن اسٹارٹ کیا اور میں نے بھی دوبارہ آرام کے لیے اپنا پلنگ ٹٹول لیا۔

ان دنوں بھی پاکستان دولت مشترکہ کا رکن نہیں تھا جس پاکستانی شہری محض پاسپورٹ پر برطانیہ کا سفر کر سکتے تھے۔ سلطان شاہ نے اگلے دن پاسپورٹوں کے حصول کی تیاریاں مکمل کر لی تھیں۔ وہ تنظیم کے باقی ماندہ ممبروں میں سے دو بڑوں کے خون کی تلافی کر لینے کے بعد سوچ رہا تھا کہ ان سے چھٹکارے کی ابتدا کیسے کی جائے؟

اس مرحلے پر جہانگیر کی بیوی کی کہانی نے میرے ذہن میں تنظیم کے خلاف آگ سی بھڑکا دی تھی۔ اوپر سے نیچے تک سب ہی سانپ اور سنپولیے تھے جن کے لیے صرف اپنے ہی مفادات اہم تھے

پروفیٹ رکھتے تھے۔

اگر جہانگیر کو صفِ اول کا آدمی نہ بھی شمار کیا جائے تو وہ تنظیم کے ان جاں نثاروں میں سے تھا جنھوں نے اپنے خون پسینے سے اس کاروبار کی آبیاری کی تھی۔ وہ اس وقت سے تنظیم کے لیے کام کر رہا تھا جب ہیروئن کا نام علمی تحقیقی اداروں سے باہر کوئی نہیں جانتا تھا اور تنظیم چرس کی ترسیل و تقسیم کے کاروبار پر زندہ تھی پھر مقامی بازار میں چرس کا بحران پیدا کرنے کے بعد شہروں کے عادیوں کو ہیروئن کی مفت تھیلیاں تحفے کے طور پر فراہم کی گئیں۔ ان کی تقسیم میں جہانگیر بھی پیش پیش تھا۔ اس نے تنظیم سے متعلق فرائض کو اتنی سنجیدگی کے ساتھ نبھایا ہوا تھا کہ اس کے کئی بڑے ممبروں کے باوجود تنظیم کے مخالف معاملات میں اب اُسے اپنا عزیز دوست اور ہمدرد سمجھنے پر آمادہ نہیں تھا۔ مجھے ہر لمحے یہ شبہ رہتا تھا کہ جہانگیر اپنے فرائض کی بجا آوری میں کسی بھی لمحے میری گردن کٹوا دے گا۔ یہ دوسری بات تھی کہ بعد میں وہ خود اپنے اس احمقانہ فعل پر عمر بھر کے لیے پچھتاوے کا شکار ہو کر رہ جاتا۔

انتہا یہ بھی کہ اپنی وقت بے وقت کی مصروفیات کے باعث وہ اپنی ازدواجی زندگی میں بھی تلخیوں کا زہر گھول چکا تھا جس کا ازالہ رفتہ رفتہ اس کے بس سے باہر ہو گیا تھا لیکن اپنے تمام تر خلوص اور وفاداریوں کے باوجود تنظیم میں اس کی وقعت ایک بے جان مہرے سے زیادہ نہیں تھی۔ اُسے قابو میں رکھنے کے لیے اُس سے بڑھ کر اس کی بیوی کو نگاہ میں ڈال دی گئی تھی اور وہ بے چاری اپنی چار دیواری سے نکل کر مارٹن جیسے مکروہ شخص کا دل بہلانے اور ہیروئن کی نقل و حمل میں مدد دینے پر مجبور کر دی گئی تھی۔ یہ اور بات تھی کہ کئی خود بھی غیر شعوری طور پر مخلوق سے پہنچ کر کسی کے ساتھ ملوث خلوص کی حد سے فیض نظر۔ جہانگیر سے رشتہ استوار ہونے کے بعد بھی وہ میری توجہ کا مرکز بننے کی کوشش کرتی رہی تھی لیکن میری نگاہ میں سلمیٰ کی کوئی ذاتی کمزوری اسے ان گناہ گاروں کی صف میں کھڑا نہیں کر رہی تھی جنہیں زمانے انداز میں سزا دی جا سکتی تھی۔

سلمیٰ کو اس رات میں نے آبرومندانہ انداز میں اس کے گھر لوٹا دیا تھا اور معذوری کی اداکاری کرنے والا مارٹن جیسے ظالم چھوڑ چکا تھا۔ اگر مارٹن کا گھر اپنی اصل شکل و صورت میں برقرار رہتا تو یہ اندیشہ تھا کہ کوئی دوسرا ایجنٹ مارٹن کی جگہ سنبھال لیتا اور پھر گلشن کا کاروبار پہلے سے زیادہ شدت کے ساتھ جاری ہو جاتا۔ ان امکانات کی بیخ کنی کے لیے میں نے فیصلہ کر لیا تھا کہ اپنی روانگی سے قبل میں اس عمارت کو بھی نذرِ آتش کر دوں گا تاکہ وہ ٹھکانہ ہی باقی نہ رہے جہاں غلیظ دھندوں کی آڑ میں آبرومند لڑکیوں کو جا کر مجبور روانہ کیا جاتا تھا۔

"کیا اب ساری رات اسی کرسی پر گزار دو گے؟" سلطان شاہ کی آواز نے مجھے چونکا دیا۔

"تین نام اور دو فون نمبر!" میں نے وہیل چیئر سے اٹھتے ہوئے کہا۔ "سمجھ میں نہیں آتا کہ کیا کیا جائے؟"

"نہیں تو شاید ویرا چیک کر لے گی! اس وقت وہ بھی کسی قدر خیال سے غضب ناک ہو رہی ہے۔ بہتر ہوگا کہ ان تینوں کو اسی کے حوالے کر کے چھوڑ دیا جائے۔"

اس کے تبصرے پر میں نے بے اختیار مسکرا دیا۔ "اس وحشی کتیا پر تین انسانوں کا بوجھ ڈالنا مناسب نہ ہوگا۔ میں دیکھنا چاہتا ہوں وہ کتنے پانی میں ہیں۔"

"میری مانو تو پہلے ویرا کو فون کر لو۔ باہمی مشورے کے بغیر کوئی قدم اٹھایا تو خسارہ بھی ہو سکتا ہے۔" اس نے گہری سنجیدگی کے ساتھ کہا۔

اس کی بات معقول تھی۔ میں ایک وقت میں متعدد معاملات پر سوچ رہا تھا جب کہ وہ ایک وقت میں ایک ہی معاملے پر توجہ مرکوز کرنے کا عادی تھا لہٰذا اس کے فیصلے عموماً میرے لیے درست ثابت ہوتے تھے۔

میں نے فون پر ویرا کے نمبر ڈائل کیے تو پہلی ہی گھنٹی پر اس کی کھنکتی ہوئی آواز سنائی دی۔

"کہاں ہو؟ کس مرحلے سے گزر رہی ہو؟" میں نے معنی خیز لہجے میں سوال کیا۔

"مجھ سے شرافت سے بات کیا کرو۔" وہ میری آواز پہچان کر بھنا اٹھی۔ "ہر وقت کی ٹھٹھولی کیسی لگتی ہے۔ مجھے تکلیف ہو جاتی ہے۔"

"میں اس تکلیف دہی پر معذرت خواہ ہوں ویرا خانم!" میں نے فوراً لہجے میں کہا۔ "میرا تو خیال تھا کہ میں تمہارے موڈ کو خوش گوار بنانے میں مدد دے رہا ہوں۔"

"مارٹن کو ختم کر کے ہم سے ایک سنگین غلطی کا ارتکاب ہوا ہے۔" وہ کہنے لگی۔ "اس کے بعد اب ہر طرف مکمل بلیک آؤٹ ہے۔ معلوم نہیں کہ خفیہ میٹنگ کے بارے میں مارٹن کو اپنے ساتھیوں کو اطلاع دینے کا موقع بھی مل سکا یا نہیں؟ میری سمجھ میں نہیں آرہا کہ اب باہر سے آنے والا کس سے رجوع کرے گا اور میٹنگ کا انعقاد کیسے ہوگا؟"

"تم ان لوگوں کے طریقۂ کار سے مجھ سے زیادہ واقف ہو۔" میں نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔ "تم ان کے حلقے سے باہر ہو۔ وہ کسی خفیہ اجلاس کے بارے میں بھلا تمہیں کیوں بتانے لگے۔ ہاں آخری لمحات پر ضرورت محسوس ہوئی تو ان تینوں میں سے جو سینئر ہوگا وہ تمہیں اچانک طلب کرے گا۔ ابھی تک تو وہ بھی سمجھ رہے ہوں گے کہ مارٹن زندہ ہے اور سارے معاملات اسی کی نگرانی میں طے کیے جائیں گے۔"

"لیکن مجھے اجلاس کے بارے میں کیسے معلوم ہوگا؟" اس کی آواز الجھن آمیز تھی۔

"ابھی تمہارے قرض خواہوں کو بھی کچھ معلوم نہ ہو سکے گا۔ بس آخری لمحات پر تمہیں طلب کر لیا جائے گا مگر تم کو ابھی سے اس اجلاس کی فکر کیوں لاحق ہو گئی ہے؟" میں نے قدرے تلخ لہجے میں سوال کیا۔

"میری کچھ سمجھ میں نہیں آ رہا کہ میں کیا چاہ رہی ہوں۔" اس کی جھلائی ہوئی آواز سنائی دی۔

"نہیں تو اب تنظیم کے مفادات سے زیادہ اس اجلاس کی تاریخ سے دلچسپی ہونا چاہیے۔" میں نے اسے یاد دلاتے ہوئے کہا۔ "مارٹن نے تین آدمیوں کے نام دیے ہیں اب باری باری ان کو نمٹا دینا چاہیے۔"

"تم صحیح خطوط پر سوچ رہے ہو۔" ایک گہرے سانس کے بعد اس کی آواز سنائی دی۔ "دراصل میں ان سب کا ایک ساتھ صفایا کرنے کے چکر میں ہوں۔ ابھی ان پر ہاتھ ڈالا تو باہر سے آنے والا ہوشیار ہو جائے گا۔ میں اس کا قصہ بھی نمٹانا چاہ رہی ہوں اور اس کے لیے یہ ضروری ہے کہ مجھے اجلاس میں شرکت کا موقع ملے۔"

"اس کے لیے تمہیں تحمل کے ساتھ انتظار کرنا ہوگا۔"

"اور اگر اس دوران میں ان تینوں کو مارٹن کی ہلاکت کی اطلاع مل گئی تو؟"

"اسے میں سنبھال لوں گا۔ یہ نہ بھولو کہ اس محاذ پر میں خود موجود ہوں بلکہ میرا مشورہ تو یہ ہے کہ فی الحال تم ان تینوں سے دور ہی رہو۔ ان سے میں نمٹ لوں گا۔"

"بس یہ خیال رہے کہ ان پر اوچھا ہاتھ پڑا تو سارا کھیل درہم برہم ہو جائے گا۔"

"تم بے فکر رہو لیکن یہ تو ضرور بتا دو کہ اب روانگی کے لیے تم کتنا وقت لو گی؟"

"بس تم اپنے کاغذات تیار کرا لو۔" اس کی آواز سنائی دی۔ "میرا پاسپورٹ موجود ہے جب چاہوں ٹکٹ خرید کر سفر پر روانہ ہو سکتی ہوں۔"

"میرا پاسپورٹ کل تیار ہو جائے گا۔" میں نے سلطان شاہ کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔

"بس پھر اجلاس کے بعد روانگی کا پروگرام طے کر لو۔ اس دوران میں یہاں سے یورپ کے جتنے ممالک کے ویزے لے سکتے ہو لے

لوکسمبرگ برطانیہ کے علاوہ دو دوسرے ممالک ہیں جہاں سے پاسپورٹ کو
مشتبہ نظروں سے دیکھا جاتا ہے اور برطانیہ سے بھی دو دوسرے یورپی
ممالک کا ویزا نہیں ملتا۔"

"دوسرے ممالک سے مجھے کیا لینا ہے؟" میں نے حیرت سے کہا۔

"یہ مت بھولو کہ ہمارا معاہدہ دو طرفہ ہے۔ اس کا مجھ پر قرض سے
خلیج ہوگیا تھا۔ عزالدین کی واپسی کے بعد ڈان مریانو کی تلاش کی مہم
میں بھی تمہاری ضرورت پڑ سکتی ہے۔"

"میں ابھی بھول ہی رہا تھا۔ میرا خیال تھا کہ جی ڈان مریانو
کے روپ میں تمہارا دیکھا بھالا گروہ ہے۔ اسے تم، ہم سب براہ راست
پکڑ سکتے ہو۔"

"ہونا اسی طرح چاہیے لیکن تمہیں تیار رہنا ہوگا۔ وہاں کی ضروریات
کو میں اچھی طرح سمجھتی ہوں۔"

"میں کوشش کروں گا لیکن جہاں اب تم ان تینوں سے
کسی قسم کا کوئی تعرض نہیں کرو گی۔ تم فی الحال آرام کرو۔ انھیں میں
خود دیکھ لوں گا۔"

"یہ یاد رکھنا کہ مارٹن کا شناختی کوڈ راسپوتین تھا۔"

"یہ تمہیں کیسے معلوم ہو گیا؟" میں نے خوشگوار حیرت کا
مظاہرہ کرتے ہوئے سوال کیا۔

"میں نے وقت برباد نہیں کیا ہے۔ مجھے ترتیب وار ان
پانچوں کے شناختی کوڈ معلوم ہیں لیکن یہ پتا نہیں تھا کہ مارٹن
راسپوتین ہوگا۔ ترتیبی فہرست میں اس کا دوسرا نمبر تھا۔"

"تنویر، ارشد اور داؤد کے شناختی کوڈ کیا ہیں؟"

"ترتیب وار معلوم نہیں۔ پتا نہیں مارٹن کے بعد ان میں
سے کون کمان سنبھالے گا۔ ویسے اگلے تین کوڈ گلیشیئر، لارڈ اینجل
اور سانتا کلاز ہیں۔ یہ معلوم کرنا تمہارا کام ہے کہ ان میں سے
کون کیا ہے۔"

"یہ تم نے کام کی بات بتائی ہے۔ اب میں سب کچھ سنبھال
لوں گا۔" میں نے پیار بھرا وعدہ کیا۔ "مجھے یقین ہے کسی کا سوال کے موقع
پھر پوری ہو جائے گی۔"

"لیکن میں ایک بار پھر تم کو وارننگ دے رہی ہوں۔ اس
وقت تمہاری ترجیح اور تمہاری سلامتی کے لیے سب سے
زیادہ اہم ہے۔ کسی کو تمہاری بھنک بھی مل گئی تو خونی بھیڑیے ہر طرف
تمہاری تلاش میں پھیل جائیں گے۔"

"ٹھیک ہے بی بی!" میں نے خوش دلی کے ساتھ کہا۔ "یہ نکتہ
مجھے ہر وقت یاد رہتا ہے۔"

سلسلہ منقطع کر کے میں نے اپنے لیے نئی سگریٹ سلگائی اور
ایک گوشے میں پڑی ہوئی کرسی پر بیٹھا سلطان شاہ میری آمد کا منتظر

کی گفتگو کی تفصیلات جاننے کے لیے بے چین ہو رہا تھا لہٰذا میں
اسے پوری گفتگو کا خلاصہ سنانے لگا لیکن میرا ذہن مسلسل اسی ایک
نکتے میں الجھا ہوا تھا کہ میں ان تینوں کو ہوشیار ہونے کا موقع دیے
بغیر یکے بعد دیگرے کیسے زیر کر سکوں گا؟

کافی سوچ بچار اور سلطان شاہ کے ساتھ بحث و تمحیص کے
بعد میں اس نتیجے پر پہنچا کہ ان تینوں کو بے خبری میں گھیرنے کے لیے یہ
ضروری تھا کہ مارٹن کی موت کا راز برقرار رکھتے ہوئے اس سے متعلق
ہر معاملے کو ایسی خوش اسلوبی سے نمٹایا جائے کہ کسی کو بھی مارٹن کی غیر
موجودگی کا احساس نہ ہو سکے۔ اس کوشش کی کامیابی کی کلید ویرا نے
مارٹن اور اس کے ساتھیوں کے شناختی کوڈ فراہم کر کے میرے حوالے
کر دی تھی۔

اس نئی حکمت عملی کی روشنی میں ان تینوں کو سراغ لگانا خطرناک
ہو سکتا تھا۔ بظاہر تو یہ خاصا سہل معلوم ہوتا تھا کہ میں فون کال کر کے
سلسلہ مل جانے پر راسپوتین کا کوڈ دہراؤں جسے سن کر دوسری طرف
والے کو اپنا کوڈ بتانا پڑتا لیکن اس صورت میں سب سے بڑی
خرابی یہ تھی کہ میں ان تینوں میں سے کسی کی آواز نہیں پہچانتا تھا۔

ان میں تنویر تعارف ملک کا ایک معروف تاجر اور صنعتکار
ہی تھا بلکہ وسیع سیاسی اثر و رسوخ کا مالک بھی تھا۔ ارشد ایک
اہم محکمے میں اعلیٰ سرکاری افسر رہ چکا تھا اور ریٹائرمنٹ کے بعد
بظاہر کامیاب سیاسی زندگی گزار رہا تھا۔ داؤد کا نام میرے لیے نیا
تھا لیکن یہ اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ باقی دونوں کی طرح وہ بھی
معاشرے میں نمایاں مقام رکھتا ہوگا لہٰذا یہ بات یقینی تھی کہ ان
کے گھروں میں ان کے علاوہ دوسرے بہت سے افراد بھی
فون سننے کو موجود رہتے ہوں گے اور اگر میں ان کے گھر کے کسی دوسرے فرد
کے سامنے اپنا کوڈ دہرا بیٹھتا تو حالات کو سنبھالنا ناممکن ہو کر رہ
جاتا۔ اس لیے بہتر یہی تھا کہ خاموش رہ کر ان ہی کی طرف سے کسی
رابطے کا انتظار کیا جائے یا انھیں کسی اور تدبیر سے گھیرا جائے۔

سلطان شاہ انتظار کے بجائے پیش قدمی پر تلا ہوا تھا۔ اس
بارے میں اس کی سب سے مضبوط دلیل یہ تھی کہ برطانیہ روانگی سے
قبل ہمارے پاس وقت بہت کم تھا جسے انتظار میں ضائع نہیں
کیا جا سکتا تھا۔

سلطان شاہ دلیر ہونے کے ساتھ ہی بہت زیادہ جوشیلا
بھی تھا۔ اس لیے میری رائے میں وہ اس مہم کے لیے موزوں نہیں
تھا جہاں دلیری سے زیادہ مکاری کارگر ہو سکتی تھی۔ دوسری
طرف میرے باہر نکلنے میں بہت سے نادیدہ خطرات مضمر تھے
لہٰذا ہم اسی موضوع پر تبادلۂ خیال کرتے ہوئے مارٹن کی خواب گاہ
پر اپنا تصرف جمانے کی تیاریاں کرنے لگے۔

لگی بیچ... کراچی کے اخبارات میں لائیڈز کالج کی تباہی کی خبریں تصاویر سمیت شائع ہوئی تھیں۔ لائیڈز کالج کے مکینوں کو جی لائیڈ کے مفروضہ سماجی رتبے کی بنا پر سرکاری سطح پر بہت سی مراعات ملی ہوئی تھیں لہٰذا دولتمند سرکاری حلقے بھی لاہور تک پوری سرکاری مشینری حرکت میں آگئی تھی پھر وہاں مختلف ہتھیاروں اور بارود وغیرہ کی موجودگی کی علامات سامنے آتے ہی تمام سرکاری حلقے دم بخود رہ گئے۔ ان کے وہم و گمان میں بھی نہیں رہا ہوگا کہ ان کی ناک کے نیچے ایک مراعات یافتہ طبقہ اس قدر گھناؤنے اور بھیانک کام میں ملوث ہوگا۔

معاملے کی سنگینی کے پیش نظر یہ امکانات بھی فوری طور پر کھنگال ڈالے گئے کہ کہیں کسی نظم و نسق یا دفتر سے متعلقہ محکموں نے لائیڈز کالج والوں کو اسلحے کی فراہمی کا کوئی خفیہ ٹھیکا تو نہیں سونپ دیا ہو۔ ہر طرف سے منفی جوابات ملنے کے بعد لائیڈز کالج کا تمام ملبہ ماہرین کی تحویل میں دے کر اس کے گرد فوج کا کڑا پہرہ لگا دیا گیا لیکن پورے لاہور میں کسی کو علم نہیں تھا کہ لائیڈز کالج کے معاملات پر کس سے جواب طلب کیا جائے گا۔

اطلاعات کے مطابق جی لائیڈ جو اس عمارت کا واحد قانونی مالک اور دوہری شہریت کا مالک تھا گزشتہ کئی برسوں سے بیرون ملک مقیم تھا۔ اس کا پتا یا ٹھکانا کسی کے علم میں نہیں تھا اور نہ ہی لائیڈز کالج کے ملبے سے کوئی زندہ شخص برآمد ہوا تھا جو اس ہولناک قیامت پر کوئی روشنی ڈال سکتا۔

ماہرین کے مطابق لائیڈز کالج میں ہونے والے دھماکے اس قدر مہیب اور تباہ کن تھے کہ نہ صرف تمام عمارات کی بنیادیں ریزہ ریزہ ہوگئی تھیں بلکہ وہاں سے ملنے والی بیشتر لاشیں اس بری طرح مسخ ہوئی تھیں کہ ان کی شناخت ناممکن ہو کر رہ گئی تھی۔ اس طرح لائیڈز کالج کی تباہی حکام کے لیے ایک پُراسرار پہیلی بن کر رہ گئی تھی جس کا جواب کسی کے پاس نہیں تھا۔

اطلاعات کے مطابق جی لائیڈ ایک مجرد شہری تھا جس کے کسی وارث کا کسی ریکارڈ میں کوئی اندراج نہیں تھا۔ ایک اخباری نمائندے نے امکان ظاہر کیا تھا کہ واقعات کی تہ تک پہنچنے کے لیے کئی ایکڑ پر مشتمل اس وسیع رقبے کی جی لائیڈ کے نام منتقلی کی سرکاری دستاویزات کی تلاش ناگزیر نظر آتی تھی تاکہ اس کی مدد سے متعلقہ فریقوں اور جی لائیڈ کے گواہوں کی نشاندہی کے بعد تفتیش کا دائرہ وسیع کیا جا سکے۔

خوشی کی بات یہ تھی کہ لائیڈز کالج کے ملبے سے متعدد ممنوعہ اشیاء اور ناجائز اسلحے کے انبار کے ساتھ ہی ہیروئن کی بڑی مقدار کی موجودگی کے آثار بھی ملے تھے۔ ہیروئن پلاسٹک کی تھیلیوں میں پیک کروا کر کولڈروں کی دہری دیواروں کے درمیان چھپائی گئی تھی۔ دھماکوں کے بعد ہونے والی بھیانک آتش زدگی میں سارے واضح شواہد برباد ہوگئے تھے لیکن جو کچھ بچ گیا تھا اس کی بنیاد پر حقائق کے بارے میں بہت سے اندازے لگائے جا سکتے تھے جو رونگٹے کھڑے کر دینے کے لیے کافی تھے۔

ایک کثیر الاشاعت روزنامے نے لائیڈز کالج کے ملبے سے برآمد ہونے والے شواہد کی روشنی میں اسلحے کی ناجائز درآمد اور ہیروئن کی بھاری غیر قانونی برآمد کا فیصلہ صادر کرتے ہوئے اس یقین کا اظہار کر دیا تھا کہ اب شاید کبھی بھی جی لائیڈ یا اس کے کسی وارث کا کہیں کوئی سراغ نہ مل سکے کیونکہ اس حوالے سے جو بھی سامنے آیا اسے لائیڈز کالج کے انسانیت سوز سلسلے میں مقدمے میں پھنسنے والوں کے دوشا کے شباب کے ساتھ خطرناک غیر قانونی دھندوں کا حساب بھی دینا ہوگا۔

لائیڈز کالج جیسی محترم و معتبر علامت کی بربادی سے افشا ہونے والے سربستہ رازوں کی بنیاد پر اخباری کالموں میں ملک میں تیزی کے ساتھ طاقت پکڑتی ہوئی ڈرگ مافیا کے وجود کی نشاندہی شروع ہوگئی تھی کیونکہ دنیا کو ہیروئن کی بین الاقوامی قیمتوں پر برآمد دکھا کر ہی ناجائز اسلحے کی درآمد کے وسائل فراہم کر سکتی تھی۔

سلطان شاہ شہر کے چند اخبارات میرے حوالے کر کے خود مفرور دستاویزات کے حصول کی مہم پر نکل گیا تھا اور میں ان اخبارات کی ایک ایک سطر میں اپنے لیے لذت کا ایک سمندر ٹھاٹھیں مارتا محسوس کر رہا تھا۔ خبریں تو جو تھیں سو تھیں لیکن اخباری تجزیے اور سیاسی اور سماجی رہنماؤں کے بیانات سے یہ ظاہر ہو رہا تھا کہ لائیڈز کالج نے متعدد انسانی جانوں کی بھینٹ لے کر ملک کے ہر ذی شعور شخص کی آنکھیں کھول دی تھیں کہ اگر ہیروئن کی بڑھتی ہوئی تیاری اور عالمی تجارت کی روک تھام نہ کی گئی تو یہ ہولناک طوفان پورے ملک اور دنیا بھر کی بنیادوں کو جڑ سے اکھاڑ پھینکے گا۔

معاشیات دانوں کی دنیا کے انفاذ کو سمجھتے تھے۔ اس نے مجھے بتایا تھا کہ اس کی تنظیم اور اس کے معاونوں نے سادہ لوح نوجوانوں میں طلب اور رسد کے معاشی اصولوں کی وکالت کرتے ہوئے مقامی خام مال اور بیرونی تکنیکی امداد کے سہارے ہیروئن کی تیاری اور اس پر بھاری منافع کے نظریے کو اس طرح فروغ دیا تھا کہ اب وہ لوگ ہیروئن کی تیاری اور تجارت کو اپنی معاشی بقا کی بنیاد قرار دینے لگے تھے اور ہر اس ہاتھ کو توڑ دینے کے درپے ہو گئے تھے جو ان کی دیسی فیکٹری کا دشمن تھا۔

ان ظالموں نے وقتی اور مقامی مفادات کو ملکی مفادات

"نہ جانے وہ سر سے کون آرہا ہے اور کیا فیصلہ سنا رہا ہے۔ اب تو اسی سے کچھ امیدیں وابستہ ہیں۔" اس کی آواز سے مایوسی جھلکنے لگی تھی۔ "مجھے۔ وہ کہہ رہا تھا کہ اب کہ تحقیق کی بنا پر کسی کے بعد کی خاموشی میں کہیں کوئی طوفان انگڑائیاں نہ لے رہا ہو۔۔۔ بلاشبہ شگر کے فروغ کے ساتھ ساتھ ہر سطح پر اس کی مخالفت بھی زور پکڑتی جا رہی ہے لیکن ایسا تو نہیں کہ کسی سر پھرے افسر کو کوئی جنگلی بلا گھورتا ہو اور اس نے کالج کے پرنسپل کو کوڈ ولید کے سامنے خود کو بے بس محسوس کرتے ہوئے سب کچھ تباہ کرنے کا فیصلہ کر لیا ہو کہ اس طرح سارے ہی راز خود بخود کھل تحقیقات کی زد میں آجائیں گے۔"

"ذہین سوا اندازہ تھا کہ میں نے سرد اور گمبھیر لہجے میں کہا۔ "کوئی افسر ذاتی مفاد کے علاوہ کسی اور معاملے میں قانونی حدود سے تجاوز نہیں کرتا۔ ایسے دو چار بھی افسر پیدا ہو جائیں تو اس معاشرے میں زندگی بالکل بے کیف اور بے رنگ ہو کر رہ جائے گی۔ بغیر سبب کا ادراک کے علاوہ اس حادثے کے پس پردہ کسی بھیانک سازش کا امکان بھی ہو سکتا ہے۔"

"مجھے معلوم ہے کہ تم نے ہر پہلو پر نگاہ رکھی ہوئی ہے مگر تازہ ترین معلومات سے مجھے بھی باخبر رکھنا۔ اس حادثے نے سارا سکون غارت کر کے رکھ دیا ہے۔"

"خواب آور دوا کا ایک مناسب ڈوز بہت موثر ثابت ہو گا۔ گولیاں کھا کر آٹھ دس گھنٹوں کی گہری نیند سے لو گے تو خود کو ترو تازہ اور دلیر محسوس کرو گے۔"

"گولیاں؟" ریسیور پر اس کی خوف زدہ سی ہنسی ابھری۔ "خدا ہم سب کو گولیوں سے محفوظ رکھے کہ اب تو لفظ گولی سنتے ہی ذہن میں بارود کا تصور جاگ اٹھتا ہے۔"

"تم کو آرام کی سخت ضرورت ہے۔" میں نے سرد لہجے میں کہا۔ "بہتر ہو گا کہ اپنی توانائی گفتگو میں ضائع نہ کرو۔"

"اوہ! میں بھول گیا تھا کہ تم مجھ سے بہتر ہو۔ مجھے معاف کر دینا۔" اس کی آواز استہزائیہ ہو گئی۔

"مجھے تم پر ترس آرہا ہے۔ شاید تم بہت زیادہ ڈر گئے ہو۔ بہرحال میں اس گفتگو کو محض اس امید پر بھول جانے کی کوشش کروں گا کہ آئندہ تم محتاط رہو گے۔ سب سے بڑی غلطی یہ ہے کہ تم نے ایکسٹینشن کے بجائے فون استعمال کیا ہے جبکہ شہر کے بیشتر فون نمبر ایک دوسرے سے کراس کنکٹ ہو جاتے ہیں۔"

مجھے اس سے بات کرتے ہوئے اچانک یہ خیال آیا تھا کہ تنظیم کے بارے مقامی بڑوں کے پاس حساس ترین ٹرانسمیٹر موجود تھے جن پر ہونے والی گفتگو کو کچھ نا معلومات میں سے تھا اور اسی ساخت کا ٹرانسمیٹر وال ہوف کی ایکسچینج میں نصب تھا جس نے لاہور میں وبا کو دی تھی۔ مجھے حیرت ہوئی کہ ہارلینڈ کے خاتمے کے بعد میں نے اس کے گھر میں ٹرانسمیٹر کی تلاش پر توجہ کیوں نہ دی؟

"مجھے خوشی ہے کہ تمہیں ایکسٹینشن یاد آگیا۔ میں دو گھنٹوں سے اسی پیغام کے لیے منتظر رہا تھا۔ جواب نہ ملنے کے بعد ہی فون نمبر پر رجوع کیا ہے۔" اس کی آواز پگھلے ہوئے سیسے کی طرح میرے کانوں میں اتر رہی تھی۔ "اس شغل میں تم بھی میرے ساتھ برابر کے شریک ہو کیونکہ میرا کوڈ شناخت کرتے ہی تمہیں مجھ کو ایکسٹینشن پر رابطہ قائم کرنے کی ہدایت دینا چاہیے تھی۔ تم بڑے ہو، تمہاری ذمے داریاں بھی مجھ سے بڑی ہیں۔"

"ہم دونوں الجھے ہوئے ہیں۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "اس سے پہلے کہ ہماری گفتگو تلخی اختیار کرے، ہمیں یہ سلسلہ منقطع کر دینا چاہیے۔"

"میں اپنے بڑوں کا احترام کرنا بھولا تھا، یہ حکم ہے تو یہی سہی۔ خدا حافظ۔" اس نے میرے جواب کا انتظار کیے بغیر فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

میں نے بوجھل ذہن کے ساتھ ریسیور کریڈل پر ڈال دیا۔ باقی ماندہ گفتگو جملوں میں سے ایک بات ہو گئی تھی لیکن مجھے اس کا اصل نام معلوم نہیں ہو سکا تھا مگر اس کا انداز گفتگو بھی بہت عجیب تھا جس نے مجھے پریشان کر دیا تھا۔ گفتگو کے طول پکڑنے کے باعث مجھ سے غالباً کئی غلطیاں ہوئی تھیں اور اگر وہ ذرا بھی دماغ رکھتا تھا تو اس کا مشتبہ ہو جانا لازمی تھا۔

اگر وہ میری طرف سے کھٹک گیا تھا تو نادرن کی قیام گاہ میرے لیے مخدوش ہو چکی تھی۔ وہ اپنے شبہات کی تصدیق یا تردید کے لیے کسی بھی لمحے وہاں نازل ہو سکتا تھا۔

میرا ذہن تیزی کے ساتھ اس مخدوش صورت حال کا تجزیہ کر رہا تھا۔ آخر کار میں نے وقت ضائع کیے بغیر ویلے سے رجوع کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ ان نازک لمحات میں فوری طور پر اسی سے کوئی قابل قدر مشورہ مل سکتا تھا۔

چھٹا ہندسہ ڈائل کرتے ہی ریسیور پر لائن مصروف ہونے کی مخصوص ٹون سنائی دی اور میں نے اضطراری طور پر کریڈل دبا کر دوبارہ نمبر ملانا شروع کر دیا۔

ہر بار ہر بار کے نمبر سے انگیج ٹون ہی مل رہی تھی اور میرے ذہن پر چھایا ہوا اضطراب لمحہ بہ لمحہ بڑھنے لگا۔ میں مشینی انداز میں بار بار اس کا نمبر ڈائل کرتا رہا۔ ذہن میں یہ اندیشہ بھی جنم لے چکا تھا کہ شہر میں پھیلی ہوئی عام و باکی زد میں آکر کہیں ویلے کا فون خراب ہی نہ ہو گیا ہو لیکن اس ناامیدی کے باوجود میری انگلیاں ڈائل سے الجھی رہیں اور آخر کار دسویں بار دوسری طرف سے گھنٹی کی مخصوص آواز آرہی تھی۔

سکتا تھا ایک بک اسٹال کی طرف ہو لیا جو وہاں سے ذرا دور واقع تھا۔

میں اگر اعلیٰ تعلیم یافتہ نہیں تھا تو جاہل مطلق بھی نہیں تھا لیکن تعلیمی مشاغل سے فراغت کے بعد سالہا سال سے ایسے دھندوں میں ملوث چلا آ رہا تھا کہ مطالعے کی مہلت ہی نہیں مل سکی تھی زندگی کا ہر سو دو رکھا ذہن مشاہدے تک ہی مرکوز ہو کر رہ گیا تھا۔

بک اسٹال پر پہنچا تو یہ دیکھ کر مسرت آمیز حیرت ہوئی کہ کراچی کے خوش حالوں کی اس بستی میں اچھی کتابیں بھی اسٹینڈ پر آویزاں تھیں ان کے صاف ستھرے گرد پوشوں سے دو ہی امکان ظاہر ہو رہے تھے۔ اول یہ کہ وہ کتابیں تیزی سے بکتی تھیں اور سرورق پر گرد جمنے سے پہلے نئی جلد باہر آ جاتی تھی یا پھر ان کتابوں کو سرے سے کوئی چھوتا ہی نہیں تھا۔ میں ان کے مجموعے کے مشاہدے اور کتابوں کی خریداری میں ایسا محو ہوا کہ مجھے وقت گزرنے کا احساس ہی نہیں رہا۔

پھر میں اپنے دائیں شانے پر کسی کے نرم ہاتھ کا دوستانہ دباؤ محسوس کر کے چونکا تو ویرا میرے عقب میں موجود تھی اور سامنے میری منتخب کتابوں کا کئی سیر وزنی ڈھیر جمع تھا۔

نگاہیں چار ہوتے ہی ویرا کے ہونٹوں پر دلنشیں سی مسکراہٹ نمودار ہو گئی لیکن میں اس کی آنکھوں میں چھپی ہوئی الجھن واضح طور پر پڑھ سکتا تھا۔

"یہ کتابیں پسند کی ہیں تم نے؟" اس نے میرے قریب جمع ڈھیر کی طرف اشارہ کرتے ہوئے سوال کیا۔

میں اثبات میں سر ہلا کر رہ گیا پھر میں نے جلد کی جلدی حساب ہو کر کتابوں کی قیمت کی ادائیگی کی اور وہ وزنی پیکٹ اٹھائے دکان سے باہر آ گیا جہاں گن اور پستول کا تھیلا ویرا نے لے لیا تھا۔

"ہمدردی اب کہاں لیے پھرو گے؟" بک اسٹال سے ذرا دور نکل آنے کے بعد شعلہ بجھانے کی بجا ویرا نے آنکھیں نکال کر سوال کیا "خود کو سنبھالنا مشکل ہو رہا ہے اور تم یہ پلندا بھی ساتھ لے آئے؟"

"وقت گزاری کے لیے کچھ تو کرنا ہی تھا۔ یہ کتابیں تمہاری گاڑی میں پڑی رہیں گی۔ بات ختم یا کسی کو؟"

"بعض اوقات تم بہت تکلیف دہ ہو جاتے ہو۔" وہ اکتائے ہوئے لہجے میں بولی "ایک آدھ کتاب لے کر بھی وقت گزارا جا سکتا تھا لیکن پھر مصیبت کیسے مول لی جاتی۔"

"بلاوجہ کر کر کٹا رہی ہو۔" مجھے یک بیک اس پر غصہ آ گیا۔

"فکر نہ کرو، یہ تمہارے سر پر نہیں لادوں گا پھر یہ بنڈل اسی طرح کسی ویران گلی میں چھوڑ دوں گا۔"

"ہر کتاب پر بک ڈپو کی مہر ہو گی اور تم نے اتنی بھی پارلی خریداری کی ہے کہ دکان دار کو تمہارا چہرہ یاد رہے گا۔ کتابوں کے حوالے سے پولیس یا تمہارے دشمنوں نے تحقیقات شروع کر دی تو تمہارے زندہ بچ نکلنے کا راز بہ آسانی فاش ہو سکتا ہے۔"

وہ جو کچھ کہہ رہی تھی اپنی جگہ سو فیصد درست اور قابل فہم تھا سچی بات یہ ہے کہ اس معاملے پر میں نے اس انداز میں سوچا ہی نہیں تھا۔ ان کتابوں کو اپنے ساتھ لے جانا واقعی خطرناک ہو سکتا تھا اس سے بہتر تھا کہ کتابیں کسی بہانے سے دکان ہی میں چھوڑ دی جائیں۔ کتب فروش اس مطالبے پر حیران تو ضرور ہوتا لیکن دوسروں کو خریدار کے حلیے سے آگاہ نہ کرتا پھرتا مگر اتنی محنت کے بعد ویرا کے سامنے ہتھیار ڈال دینا مجھے گوارا نہیں تھا۔

"کتابوں کو مصیبت سمجھ رہی ہو تو میں ابھی ان سے پیچھا چھڑا لیتا ہوں۔" میں بڑبڑاتے ہوئے یہ کہتے ہوئے پلٹ پڑا۔ پھر وہ مجھے روکتی ہی رہ گئی لیکن میں اس کی پروا کیے بغیر سیدھا دکان میں جا پہنچا۔

کتب فروش بڑی خوشی کے ساتھ کچھ دیر کے لیے کتابیں رکھنے کے لیے تیار ہو گیا۔ میں نے اس سے ایک رقعہ لیتے ہوئے کہا تھا کہ کسی وقت ملازم کے ہاتھ یہی رقعہ بھیج کر کتابیں منگوا لوں گا۔

"اگر تم نے چڑ کر بھی یہ حرکت کی ہے تو بہت مناسب ہے۔ اس وقت اس سے بہتر حل دستیاب تھا۔" وہ مجھے خالی ہاتھ واپس آتے ہوئے دیکھ کر مسکراتے ہوئے بولی۔

ہمدردی اور کاریگری کو طول دینا بے سود تھا لہٰذا میں گفتگو ختم کر رہ گیا۔ اس کی گاڑی وہیں موجود تھی جسے وہ خود ڈرائیو کرتے ہوئے آئی تھی۔ میں نے اس کے برابر والی نشست سنبھالی اور کار آگے روانہ ہو گئی۔

"دس منٹ بعد ہی تماشا شروع ہونے والا ہے۔" ویرا نے رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے کہا۔

"کیسا تماشا؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔

"مارٹی کے مکان پر تین مسلح آدمی دھاوا بولیں گے۔" معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ بولی "جو رکھنا ہے کہ آمد کس لیے کیا کرتے ہیں۔ وہ لوگ انجیلو ڈریبے جیسا ہتھیار کے وجود سے لاعلم ہیں۔"

"تمہارے آدمی ہیں؟" میں نے سگریٹ سلگانا نہ ہو سکا

"ظاہر ہے۔" وہ بے پروائی سے بولی۔ "دلچسپ معرکہ ہو گا"

دو فریق دلچسپی لے سکتے تھے۔ ان میں سے ایک غالباً مکان کے اندر موجود تھا اور دوسرا گندی گلی سے اندر کا جائزہ لینے کے بعد دیوار پھاندنے کے فراق میں تھا۔ ایک فریق سہ نفری تھا اور دوسرا ایک نفری۔ ان کی آپس میں کوئی عداوت نہیں تھی مگر میں ان کا مشترکہ نشانہ بن سکتا تھا۔

اگر گلی سے اندر آنے کی کوشش کرنے والے تین تھے تو اس مختصر سی اوٹ میں اس ٹولی کی نگاہوں سے بچے رہنا میرے لیے ناممکن تھا۔ وہ مجھے للکار بیٹھتے تو میں اپنی تمام تر مستعدی کے باوجود بیک وقت ان تینوں کو زیر نہیں کر سکتا تھا۔ ان کے خواص دیوانے مجھے بتا دیے تھے۔ وہ ان پیشہ ور لوگوں میں سے تھے جو مارنے کے ساتھ مرنا بھی جانتے تھے اور اپنے ایک آدھ ساتھی کو گنوا کر بھی مجھے زیر کر لیتے تو اسے اپنی بڑی فتح ہی تصور کرتے۔

میں نے اس اوٹ میں چھپے رہ کر کسی ناموافق صورت حال کا انتظار کرنے کے بجائے فوری طور پر عمارت اور احاطے کی دیوار کے درمیان واقع ویران گلیارے میں دوڑ لگا دی جو درمیان میں مالی کا کمرہ حائل ہو جانے کی وجہ سے دیوار سے اندر آنے والے فریق کی نگاہوں سے فوری طور پر محفوظ تھا۔

اس گلیارے میں دوڑتے دوڑتے اچانک ایک ایسا مقام آیا جہاں عمارت کی دیوار سیدھی چلنے کے بجائے کم از کم پندرہ بیس فٹ کی لمبائی میں خاصی اندر واقع تھی۔ اس عدم میانی عدم تسلسل کے بعد دیوار دوبارہ احاطے کی دیوار کے متوازی چلنے فاصلے پر آگئی تھی۔

میں نے آؤ دیکھا نہ تاؤ، فوراً اس خلا میں بھر لیا۔

"رکو!" اچانک مجھے اپنے عقب میں دور سے کسی کے للکارتی ہوئی آواز سنائی دی۔ "ورنہ میں گولی مار دوں گا۔ میں نے اچھی طرح تمہیں دیکھ لیا ہے۔"

میں دم سادھے اپنے چڑھتے ہوئے سانس پر قابو پانے کی کوشش کرتا رہا۔ اسی اثنا میں گلیارے میں رک رک کر دوڑتے ہوئے قدموں کی آواز گونجنے لگی تھی جو لمحہ بہ لمحہ قریب آتی جا رہی تھی۔

اس وقت میرا ذہن کسی کمپیوٹر کی سی تیزی کے ساتھ کام کرنے میں مصروف تھا۔ نو وارد نے اتنی دور سے مجھے للکار کر میرے لیے بہت سے خطرات کھڑے کر دیے تھے۔ نہ صرف وہ خود میرے تعاقب میں تھا بلکہ اس نے اندر والے دوسرے فریق کو بھی میری موجودگی سے مطلع کر دیا تھا۔

دوڑتے ہوئے قدموں کی دھمک تھم تھم کر قریب آتی جا رہی تھی اور میں اس ابتدائی مرحلے پر اپنی کمین گاہ سے نکل کر سپاٹ گلیارے میں رو برو کھلی فائرنگ کا خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں تھا کیونکہ اس طرح ہر ایک کی توجہ بس اس ایک محاذ پر مرکوز ہو جاتی اور میرے بچ نکلنے کے امکانات لا مفقود ہو کر رہ جاتے۔

پھر میں نے بجلی کی سی سرعت کے ساتھ ایک فیصلہ کیا اور سب سے قریب موجود ایک بڑی کھڑکی کا شیشہ پستول کے آہنی دستے کی ضرب سے پاش پاش کر دیا۔ ٹوٹتے ہوئے شیشے کے ٹکڑے پرشور آواز میں عمارت کے اندر دور تک بکھر گئے تھے۔ ان کے ساتھ ہی میں ایک پائپ کے سہارے اس یک منزلہ عمارت کی چھت پر چڑھتا چلا گیا۔

اس وقت میں دل ہی دل میں یہ دعا مانگ رہا تھا کہ ٹوٹے ہوئے شیشے کے اس پار کوئی ایسا کھلا راستہ ہو کہ وہ سب مجھے عمارت کے اندر ہی ڈھونڈتے رہ جائیں۔ شیشے کے ٹکڑے اتنی تیز آواز کے ساتھ اندر گرے تھے کہ اب ہر ایک کا اس طرف متوجہ ہونا ناگزیر ہو گیا تھا۔

چھت پر پہنچتے ہی پنجوں کے بل آگے جھک کر میں نے چند فٹ اونچی دیوار کی اوٹ سے محتاط انداز میں نیچے جھانکا تو گلیارے میں دوڑتے ہوئے قوی الجثہ شخص کی کھوپڑی براہ راست میرے نشانے پر تھی اور وہ اوپر سے بے خبر تھا لیکن میں کوئی کارروائی کیے بغیر اس کا جائزہ لے کر دوبارہ وہیں دبک گیا۔

بھاگتے ہوئے شخص کے قدموں کی آواز اس اوٹ میں پہنچی جہاں گھس کر میں اس کی زد سے بچا تھا پھر وہاں سناٹا چھا گیا۔ شاید وہ کھڑکی کا ٹوٹا ہوا شیشہ دیکھ کر کچھ سوچے سمجھے بغیر اندر گھس گیا تھا۔

وقتی طور پر خطرہ ٹل گیا تھا مگر یہ بات یقینی تھی کہ مجھے دیکھ لینے والا اس وقت تک چین سے نہ بیٹھتا جب تک مجھے تلاش نہ کر لیتا۔ اس کی کوششیں موقوف ہونے کا بس ایک ہی امکان تھا کہ اس کی مڈبھیڑ پہلے سے اندر موجود اس شخص سے ہو جاتی جس کی کوئی آہٹ سن کر میں چونکا تھا۔

میں دل ہی دل میں اس سچویشن کا تصور کر کے محظوظ ہوئے بغیر نہ رہ سکا۔ ویرانے میں پہنچے ہوئے تینوں آدمی اگر دو کے پیچھے لگ جاتے تو میں اوپر بیٹھا چین کی بانسری بجاتا رہتا اور وہ ایک دوسرے کے خون کے پیاسے ہو جاتے۔

میرے اندر داخل ہوتے ہی صورت حال نے اس قدر غیر متوقع انداز میں قلابازی کھائی تھی کہ میرا اندر داخل ہونے کا مقصد فوت ہو کر رہ گیا تھا۔ کسی محفوظ مقام سے اندر کی صورت حال کا جائزہ لینے کے بجائے مجھے چھت پر محصور ہو کر بیٹھنا پڑ گیا تھا

فوراً اس صورت حال سے فوری گلو خلاصی کی کوئی اُمید نظر نہیں آرہی تھی۔

کچھ دیر تک اپنے اوسان بحال کرنے کے بعد میں نے آہستہ آہستہ اس طرف سرکنا شروع کر دیا جدھر بر آمدہ واقع تھا۔ خوش نصیبی کی بات یہ تھی کہ وہ عمارت اندر سے اچھی طرح میری دیکھی بھالی تھی اور میرا اندازہ تھا کہ وہ سیڑھیاں کے نیچے ہوئے آدمیوں میں سے کم از کم ایک ضرور برآمدے پر قابض رہنے کی کوشش کرے گا تاکہ اندر کوئی موجود ہو تو ادھر سے فرار نہ ہو سکے۔

ابتدا میں ادھر سکوت ہی چھایا رہا مگر میں اٹھ کر نیچے جھانکنے کی ہمت نہ کر سکا۔ اگر کوئی اوپر کی طرف متوجہ ہوتا تو میری ایسی کوشش خودکشی کے مترادف ہو سکتی تھی۔

کافی دیر کے صبر آزما اور اعصاب شکن انتظار کے بعد نیچے سے آوازیں سنائی دینے لگیں۔

"پتا نہیں چھلاوے کی طرح کہاں غائب ہو گیا؟" ایک آواز سنائی دی۔

"ساری ہی عمارت چھان ڈالی ہے۔ مجھے وہم ہوا ہو گا۔ چڑیا کا بچہ بھی ہوتا تو ہماری نگاہوں سے نہیں بچ سکتا تھا۔" دوسری آواز میں ہلکی سی ناگواری نمایاں تھی جیسے اسے ساری بھاگ دوڑ گراں گزری ہو۔

"وہ ہم سب قسم کھا سکتا ہوں کہ میں نے اُسے بھاگتے دیکھ کر اس کا پیچھا کیا تھا۔" پہلا جھنجھلا کر بولا تھا۔ "بس ذرا سی آڑ ملتے ہی وہ شیشہ توڑ کر اندر ایسا غائب ہوا کہ ہاتھ ہی نہ آ سکا۔"

"ہو سکتا ہے کہ اندر کوئی تہ خانہ رہا ہو۔" یہ کوئی تیسری تلملاتی آواز تھی۔

"اس مکان کو بھی دیکھ لیا۔ بظاہر تو اندر کوئی تہ خانہ نہیں ہے۔" دوسرے کی آواز سنائی دی تھی۔ ایسا معلوم ہوا تھا جیسے ان تینوں ہی کی کھوپڑیوں پر بہت جم کر کھڑی تھی کسی کو بھی چھت کا خیال نہیں سوجھا تھا۔

"پھر کب تک یہاں جھک مارتے رہیں گے؟" پہلا اپنے ساتھیوں کے حوصلہ شکن رویے سے بیزار معلوم ہو رہا تھا۔ "اب وہ نکل ہی گیا ہے تو ہم کب تک یہاں بیٹھے اس کی جان کو روتے رہیں گے؟"

"میری دانست میں تو واپس لوٹنا چاہیے لیکن سوال یہ ہے کہ ہم رپورٹ کیا دیں گے؟" تیسرے نے سوال کیا تھا۔

"ہمیں یہی تو دیکھنا تھا کہ یہاں کون موجود ہے۔ بس بتا دیں گے کہ ایک نامعلوم کے ناقابل شناخت چھچھوروں کے علاوہ کوئی اور نہیں تھا جو دھوکا دے کر صاف نکل گیا۔" پچھلے نے کہا تھی۔

"اور ہم تینوں ہوتے ہوئے بھی ہاتھ ملتے رہ گئے؟"

اس کے بعد ان تینوں میں بحث چھڑ گئی۔ ایک کا خیال تھا کہ واپس جا کر شکار کے فرار کی کہانی سنانا نااہلی کے اعتراف کے مترادف ہو گا۔ جب کہ باقی دو بضد تھے کہ جو کچھ ہوا وہ جان بوجھ کر نہیں کیا گیا کبھی کبھار ناکامی بھی ہو ہی جاتی ہے جس کی پاداش میں سولی نہیں چڑھایا جا سکتا۔

اس مباحثے میں قدرے گرمی بھی پیدا ہوئی جس سے اندازہ ہو رہا تھا کہ وہ تینوں ہی خاصے تند خو تھے اور بات بڑھ جانے پر آپس میں بھی لڑ سکتے تھے لیکن وہ نوبت آنے سے پہلے ہی انھوں نے روانگی سے پہلے ایک بار پھر اندر کی مکمل تلاشی کا فیصلہ کیا اور اس بار ان تینوں کی آوازیں اندر جا کر معدوم ہو گئیں۔

ذہنی طور پر انھوں نے عمارت میں کسی حریف کی موجودگی کو اس حد تک خارج از امکان سمجھ لیا تھا کہ ان میں سے کسی نے بھی نگرانی کے لیے باہر رکنے کی زحمت نہیں کی تھی۔

تقریباً دس منٹ تک عمارت کے مختلف حصوں سے بھانت بھانت کی آوازیں آتی رہیں۔ شاید اس بار وہ بے دردی کے ساتھ گھر کا چپہ چپہ چھان مارنے کا تہیہ کر چکے تھے اور میں اوپر بیٹھا ان کی جھلاہٹ سے لطف اندوز ہو رہا تھا۔

آخر کار وہ ایک بار پھر بے نیل مرام واپس لوٹے۔ اس بار ان کی گفتگو میں مغلظات نمایاں تھیں۔ جب مجھے پورا یقین ہو گیا کہ وہ واپس لوٹنے کا فیصلہ کر چکے ہیں تو میں نے اپنی جگہ تبدیل کر کے عقبی سمت میں ایک کمین گاہ تلاش کی اور انھیں اپنی آنکھوں کے سامنے یکے بعد دیگرے عقبی گلی میں کودتے دیکھتا رہا۔

پھر بھی مزید اتنی دیر تک چھت پر دبکا رہا کہ وہ تینوں مارش کے مکان سے اتنی دور نکل گئے ہوں کہ مجھے چھت سے اترتے ہوئے نہ دیکھ سکیں۔ سامنے اور بغلی سمتوں سے نیچے اترنے کی صورت میں کسی پڑوسی یا راہگیر کی نظروں میں آ سکتا تھا۔ لہٰذا میں نے اپنے چراغ ہی راستے کو ترجیح دی اور پستول جیب میں ڈال کر نیچے اترنے لگا۔

"ہینڈز اَپ" قدم ذمین پر لگتے ہی نہ پائے تھے کہ وہ کرخت دار آواز سن کر میرا دل اچھل کر حلق میں آگیا۔ میں بجلی کی سی تیزی سے گھوما تو ایک نقاب پوش مجھ سے چند فٹ کے فاصلے پر موجود تھا اور اس کے ہاتھ میں دبے ہوئے ہتھیار کا دہانہ میری طرف اٹھا ہوا تھا۔

وہ ہتھیار بظاہر عجیب سا نظر آتا تھا مگر میرے لیے

نیا نہیں تھا۔ وہ ویرا نے وان ہوف سے حاصل کیا تھا اور
مجبر سینیوں یا مارٹن پر استعمال کر کے اس کے بدن کو بے شمار
چیتھڑوں میں تبدیل کر دیا تھا۔
غیر ارادی طور پر میرے دونوں ہاتھ اپنے سر سے بلند ہوتے
چلے گئے۔
"وہ اُلو کے پٹھے سمجھے تھے کہ خالی عمارت کے در و دیوار سے
سر ٹکرا کر واپس لوٹ گئے مگر میں نے پہلے ہی تمہیں اوپر جاتے
دیکھ لیا تھا۔ مجھے پوری امید تھی کہ تم میدان خالی پا کر پچھلی سمت
ہی سے اُترنے کی کوشش کرو گے۔ اب ذرا بھی چالاکی دکھانے
کی کوشش کی تو میں بے دریغ فائر کر دوں گا۔" اس نے زہریلی
آواز میں کہا۔
"تم کون ہو؟" میں نے اپنی تشویش پر قابو پاتے ہوئے
پُرسکون لہجے میں سوال کیا۔
"سوال کرنے کا حق اُسے ہوتا ہے جس کے ہاتھ میں ہتھیار
ہو۔" وہ تضحیک آمیز لہجے میں بولا۔
"تو لاؤ یہ ایکسپلوڈر مجھے دے دو۔ پھر میں صرف تم سے سوال
کروں گا۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔
اُس کے چہرے پر نقاب منڈھا ہوا تھا لہٰذا میں اُس کے
تاثرات تو نہ دیکھ سکا لیکن جب وہ بولا تو مجھے یہ اندازہ کرنے
میں دشواری نہیں ہوئی کہ وہ میری زبان سے اپنے ہتھیار کا ذکر
سن کر حیران رہ گیا تھا۔
"ایکسپلوڈر سے واقفیت کا اظہار کر کے تم مارٹن کے قتل
کا اعتراف کر رہے ہو۔"
"میں اُس کے قتل کا گواہ ضرور تھا، قاتل کوئی اور تھا۔"
میں نے بغور اُس کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔
"مگر مارٹن کی موت کے بعد اس عمارت پر تم ہی قابض تھے۔"
"مجبوری تھی۔۔۔ لاش کو اکیلا تو نہیں چھوڑ سکتا تھا۔" میں
نے بدستور پُرسکون رہتے ہوئے کہا۔
"تم کون ہو اور کس کے لیے کام کر رہے ہو؟" اُس کے اس
سوال نے میرے ذہن سے سارے شکوک صاف کر دیے۔ اپنے
ہاتھ میں ایکسپلوڈر دے کر اُس نے مجھے اپنے مربی کا احساس
دلانا چاہا تھا لیکن مجھے اس کا کسرتی بدن دیکھ کر ہی پہلے احساس
ہو گیا تھا کہ وہ داؤد نہیں تھا۔ اگر وہ داؤد یا ساتا کلاز ہوتا تو
اُسے مجھ سے میرا نام دریافت کرنے کی ضرورت ہرگز پیش نہ آتی۔
تنظیم کا بڑا ہونے کی حیثیت میں ساتا کلاز کو مجھے پہچان لینا چاہیے تھا۔
اس کا مطلب تھا کہ ساتا کلاز نے بھی اپنے محافظ کے طور پر آدمی
رکھے ہوئے تھے اور اس کے بارے میں ویرا کا قیاس غلط تھا۔

جو شخص مجھے ایکسپلوڈر کی زد پر لیے کھڑا تھا، وہ یقینی طور پر داؤد
کا کوئی بہت ہی خاص کارندہ تھا ورنہ داؤد اپنا مخصوص ہتھیار
اس کے ہاتھ میں ہرگز نہ دیتا۔
"ایکسپلوڈر جیب میں رکھ لو۔" اُس کے مربیانہ انداز
لگتے ہی میں نے لہجہ بدل کر سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "تم کو شدید
غلط فہمی ہو رہی ہے۔ مجھے جن لوگوں کے لیے بھیجا گیا تھا انھیں
جانے دیکھتے رہے اور مجھے پانے کی فکر میں ہو۔"
"بکواس مت کرو۔" اُس نے اپنے لہجے میں تحکم پیدا کرنے
کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔ "میں اپنا کام اچھی طرح جانتا ہوں
جو پوچھ رہا ہوں اُس کا ٹھیک ٹھیک جواب دو۔"
"میری بات نہیں ماننے تو خود چلو میں ابھی داؤد صاحب
سے بات صاف کرائے دیتا ہوں۔" میں نے بڑے اعتماد اور
سنجیدگی کے ساتھ کہا اور وہ میری زبان سے داؤد کا نام سنتے
ہی چونک پڑا۔
"کک۔۔۔ کون داؤد؟ میں کسی داؤد صاحب کو نہیں
جانتا۔ مجھے تم بہلا نہیں سکو گے۔" اس نے برہمی کا اظہار
کرتے ہوئے کہا لیکن اس کے لہجے میں کھوکھلا پن تھا۔
"تو وہ خود یہاں آ گئے۔" میں نے ایک بے ساختہ مسکراہٹ
کے ساتھ سر کو قدرے خم دے کر نگاہوں سے اس کے پیچھے
اشارہ کیا۔ میرے اعتماد نے دھوکا کھایا کہ وہ غیر ارادی طور پر
پیچھے گھوما تھا اور میں نے پوری قوت کے ساتھ اس کی کمر پر
لات جڑ دی۔ وہ کسی سانڈ کی طرح ڈکراتا ہوا منہ کے بل
نیچے گرا تھا۔
میں نے بڑھ کر جوتے کی ایڑی سے اس کے دائیں ہاتھ کی
انگلیوں پر اتنی شدید ضرب لگائی کہ ایکسپلوڈر اس کی گرفت سے
آزاد ہو گیا جس پر میں نے بلا تاخیر قبضہ کر لیا۔ اسی کے ساتھ
اس کی پیشانی پر بھی ایک ٹھوکر رسید کر دی تھی۔
بے خبری میں کیے جانے والے وار کی وجہ سے وہ مار کھا گیا
لیکن پھرتی کے ساتھ زمین سے اٹھ کر وہ میری طرف پلٹا تو اس
کی کیفیت کسی درندے کی سی تھی۔ وہ دونوں ہاتھ پھیلائے میری
طرف بڑھ رہا تھا۔
"میں تجھے فنا کر دوں گا۔" وہ قہر اور نفرت سے لبریز لہجے
میں کہہ رہا تھا۔ "داؤد ایک ایسا نام ہے جسے دہرا کر تو نے اپنی
موت کو للکارا ہے ورنہ شاید تو میرا قیدی ہی رہتا۔۔۔"
"رک جاؤ ورنہ میں گولی مار دوں گا۔" میں نے
پیچھے ہٹتے ہوئے ایکسپلوڈر اس کی طرف تان کر کہا مگر یوں محسوس
ہو رہا تھا جیسے وہ اندھا اور بہرا ہو گیا ہو۔ وہ بڑھتا آتا ہوا کسی

وہ بھوکے درندے کی طرح مجھے دبوچ ڈالنے کی نیت سے آگے بڑھتا ہی رہا اور میں نے مجبوراً اُس کے پیٹ پر فائر کر دیا۔
بجر ہی اُچھل کر فوراً ایک طرف ہٹ گیا ہوتا تو اس کے خون اور گوشت کے لوتھڑوں میں سنا گیا ہوتا۔ گولی بدن میں پیوست ہوتے ہی اس کا جسم کسی بم کی طرح اچانک پھٹ گیا تھا۔

سلطان شاہ کی واپسی سورج غروب ہونے کے بعد کافی دیر سے ہوئی تھی اور میں اُسے دور سے پہچان کر مارٹن کے مکان سے خیریت کی دوری پر رکنے میں کامیاب ہو گیا تھا۔
کار ٹھہرتے ہی میں دروازہ کھول کر جھٹکے سے ... میں اندر نشست پر گر گیا تھا۔
"خیریت تو ہے، باہر کیا کر رہے تھے؟" اُس نے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔
میں نے اختصار کے ساتھ اُن واقعات سے آگاہ کر دیا جو اُس کے چلے جانے کے بعد میرے ساتھ پیش آئے تھے اور مجھے مارٹن کے مکان کو خیرباد کہنا پڑا تھا۔
"اوہ، خاصا ہنگامہ ہوا ہے۔" وہ میرے خاموش ہونے پر بولا۔ "لیکن اُسے مار ڈالنے کے بعد اندر روپوش رہنے میں کیا خطرہ تھا۔ بظاہر مکان ویران رہتا مگر تم اندر ہی چھپے رہتے۔"
"واڈو کو اب تک اپنے آدمی کے واپس نہ لوٹنے سے تشویش لاحق ہو گئی ہو گی۔" میں نے کہا۔ "ویرا نے اُسے اپنے آدمیوں کی رپورٹ سے آگاہ کر دیا ہو گا جس میں کسی نقاب پوش کی موجودگی کا ذکر نہیں تھا جب وہ ایک آدمی کو بھیج سکتا ہے تو اُس کی تلاش میں دوسرا بھی روانہ کر سکتا ہے۔ مجھے پورا یقین ہے کہ اب تک اس کا کوئی آدمی مارٹن کے مکان میں داخل ہو کر دوسری لاش دریافت کر چکا ہو گا جب کہ مارٹن کے جبڑوں کو زنجیر سے دیوانے دے دی تھی۔"
"اس کا مطلب ہے کہ واڈو صاف بچ گیا۔"
"فی الحال تو یہی سمجھ لو۔ یہ چھوڑو، تمھارے کام کا کیا رہا؟" میں نے تجسس آمیز لہجے میں سوال کیا۔
"پاسپورٹ بن گئے لیکن ویزا کا کام وقت طلب ہے۔ میں نے دونوں پاسپورٹ ایک ٹریول ایجنٹ کو دے دیے ہیں۔ ٹکٹ بھی اسی سے لینے ہوں گے اور وہ ظاہر ہے معاوضہ بھی کافی زیادہ ہی منہ سے لگوا دے گا۔"
"گڈ۔" میں نے تحسین آمیز لہجے میں کہا۔ "اس وقت کام زیادہ اہم ہے وہ ضرور لگ چکا ہے۔"
"مجھے یاد تھا۔" وہ مسکراتے ہوئے بولا۔ "کل شام تک سارا کام ہو جائے گا۔ آج رات مجھے کرائے کی رقم ٹریول ایجنٹ کے گھر پر پہنچانی ہو گی۔ نشستیں کب کی کرا لوں؟"
"اب تو اس شہر نے بھی قبول کرنے سے انکار کر دیا ہے۔ یہاں چھپنے چھپانے سے بہتر ہو گا کہ ہم کل رات ہی یہاں سے لندن کے لیے روانہ ہو جائیں۔" میں نے کہا۔
"تو کیا ویرا ساتھ نہیں جائے گی؟" اُس نے حیرت سے سوال کیا۔
"وہ بعد میں آئے تو اچھا ہے۔ میں نے اُسے تمھاری روانگی کے بارے میں نہیں بتایا ہے۔ ہم دونوں سکون سے ایک ساتھ سفر کر سکیں گے۔ وہ تنظیم کی میٹنگ اور واڈو کے معاملات نمٹا کر آ جائے گی۔"
"لیکن اس سے رابطہ کہاں اور کیسے ہو گا؟"
"وہ سب ہو جائے گا، تم فکر نہ کرو۔" میں نے کہا۔ "میں اُس کا لندن کا فون نمبر اور پتا لے لوں گا۔ اسی کے ساتھ براہِ راست عزرائیل سے ملاقات کا طریقہ بھی معلوم کر لوں گا۔"
وہ سر ہلا کر رہ گیا لیکن اُس کے انداز سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ اس بارے میں کسی اُلجھن کا شکار تھا لیکن میں نے اس وقت اُسے مزید کریدنا مناسب نہ سمجھا۔
صدر کے ایک پبلک کال آفس کے قریب میں نے کار رکوائی اور وہاں سے ویرا کا نمبر ملا کر اُسے اشاروں میں اپنے ساتھی کی بخیر و عافیت واپسی کی اطلاع دیتے ہوئے واضح کر دیا کہ میں کال آفس سے بول رہا تھا۔
"میں تمھارے فون کی بے چینی سے منتظر تھی۔" جواب میں اُس کی آواز آئی۔ "اب کیا پروگرام ہے تمھارا؟"
"شب بسری کی فکر کی جائے گی۔" میں نے کن انکھیوں سے قرب و جوار کا جائزہ لیتے ہوئے دھیمی آواز میں کہا۔
"فی الحال تم سیدھے جل پارک پہنچو۔" اس کی آواز اُبھری۔ "میرے پاس ایک بہت اہم اطلاع ہے۔ میں آٹھ بجے تک وہاں پہنچ کر تم سے ملوں گی۔"
"کیسی اطلاع؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔
"تھوڑی دیر پہلے لندن سے ایک خبر ملی ہے۔ بس آ کر بات کروں گی۔"
میں پوچھتا ہی رہ گیا لیکن وہ عجلت میں معلوم ہوتی تھی اس نے گڈ بائی کہہ کر سلسلہ منقطع کر دیا۔
میرے دل میں لندن کے حوالے سے تشویش پیدا ہو گئی تھی۔ نہ جانے وہ کیا اہم اطلاع تھی اگر اس کا تعلق عزرائیل سے

تھا تو . . .

اس سے آگے میں کچھ نہ سوچ سکا۔ میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئی تھیں۔

"کیا ہوا؟ کچھ پریشان نظر آ رہے ہو؟" سلطان شاہ نے دیکھتے ہی سوال کیا۔

"کچھ نہیں، بس ہل پارک چلو۔" میں نے کہا۔

کار خاموشی سے ہل پارک کی طرف چل پڑی اور میں خیالات کی رو میں ڈوب گیا۔

موسم خوشگوار تھا اور ہلکی ہلکی ہوائیں چل رہی تھیں۔ ہل پارک زیادہ آباد نہیں تھا۔ خاص طور پر پارکنگ لاٹ تو تقریباً خالی ہی پڑی ہوئی تھی۔ اس سے پرے گھاس کے قطعات پر کہیں کہیں شہر کے بچے ٹکڑیوں کی ٹولیوں سے ابھرنے والے شور و غل اور قہقہوں سے فضا گونج رہی تھی۔ پارکنگ فیس ادا کر کے سلطان گاڑی کو ایسے گوشے کی طرف لیتا چلا گیا جہاں سے ویرا کی گاڑی بآسانی نگاہوں میں آ سکتی تھی۔

"اب بتاؤ کہ یہاں کیوں آئے ہو؟" انجن آف کر کے سلطان شاہ میری طرف متوجہ ہو کر بولا۔

"ویرا نے بلایا ہے۔" میں نے پرخیال لہجے میں کہا۔ "تھوڑی دیر میں وہ خود بھی یہاں پہنچنے والی ہے۔"

"کیا کوئی بہت خاص بات ہے؟" اس نے ٹٹولنے والی نظروں سے میرا جائزہ لیتے ہوئے سوال کیا۔

"یہ تو وہی بتا سکے گی۔ لندن سے کوئی خاص پیغام ملا ہے۔ اسی سلسلے میں بات کرنے کے لیے وہ تھوڑی دیر میں یہاں پہنچنے والی ہے۔" میں نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے کہا۔

"لندن سے؟" وہ چونک پڑا۔ "بھابی کو بھی تو لندن ہی بھیجا ہے نا اس نے؟"

"مجھے بھی یہی فکر لاحق ہو گئی ہے۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "فون پر اس نے کوئی تفصیل نہیں بتائی۔ بظاہر تو لندن سے بس غزالہ ہی کا تعلق ہے۔ خدا کرے وہ خیریت سے ہو۔ بہرحال ویرا ذہین لڑکی ہے۔ خود کو خطرے میں محسوس کر کے کوئی بھی بڑے سے بڑا قدم اٹھا سکتی ہے۔"

"اب میں سمجھا کہ تم اتنی دیر سے خاموش کیوں ہو۔ میں سوچ رہا تھا کہ شاید تم خاموشی کے ساتھ . . . زندگی کی منصوبہ بندی کر رہے ہو۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا۔

"اس پوری مہم میں شاید اب تک غزالہ ہی کو سب سے زیادہ نقصان پہنچا ہے۔" میں نے سرد لہجے میں کہا۔ "ماں کو کھونے کا شکار ہوئی۔ بھائی پاگل ہوا۔ باپ نے خودکشی کر لی اور وہ قیدی ہو گئی۔ اب اگر اس کا بال بھی بیکا ہوا تو میں ویرا کو چوٹی سے پکڑ کر اس وقت تک کراچی کی گلیوں میں گھسیٹتا پھروں گا جب تک وہ سسک سسک کر جان نہ دے دے۔"

"اس طرح ان زیادتیوں کا ازالہ تو نہ ہو سکے گا۔" اس نے دھیمے لہجے میں کہا۔

"بس۔" اس کی زبان سے زیادتیوں کا ذکر سنتے ہی مجھے پھر طیش آگیا۔ "کسی اور موضوع پر بات کرو۔ ایسا نہ ہو کہ اس کے آنے سے پہلے ہی میں اپنا ذہنی توازن کھو کر کوئی انتہائی قدم اٹھا لوں۔" وہ اندھیرے میں بس مجھے گھور کر رہ گیا۔ اس کی جھکی ہوئی نگاہیں میری طرف اٹھیں پھر جھک گئیں۔ اپنی طرف نگراں پا کر اس نے اپنا چہرہ دوسری طرف گھما لیا۔

مجھے فوراً ہی احساس ہو گیا کہ میں اشتعال کی حالت میں اس کے ساتھ زیادتی کر بیٹھا تھا جو شاید اس کی طبیعت پر بھی گراں گزری تھی۔

"میرا مقصد تمہاری دل آزاری نہیں تھا۔" میں نے اس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر نرم لہجے میں کہا۔ "آج کل میرے لیے غزالہ کی پریشانی بہت زیادہ تشویش کا باعث بنی ہوئی ہے۔ یہاں رہتے ہوئے میں بالکل بے بس ہوں۔ زیادہ سے زیادہ یہی کوشش کر رہا ہوں کہ اپنے ذہن کو کسی اور طرف مصروف رکھوں . . ."

"مجھے اندازہ ہے۔" وہ میری بات کاٹ کر دھیمی اور سنجیدہ آواز میں بولا۔ "غلطی میری ہی تھی اور تمہیں مجھ کو ٹوکنے کا پورا حق تھا۔ تم اس سے بھی کڑا لہجہ اختیار کرتے تو میں برا نہ مانتا۔"

اس کا لہجہ اس وقت اس کے الفاظ کا ساتھ نہیں دے رہا تھا۔ صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ میری بات اسے بری لگی تھی لیکن میں نے اس وقت بات بڑھانا مناسب نہ سمجھا۔ اس بارے میں پھر کسی وقت بات کر کے اسے منایا جا سکتا تھا۔

میں سگریٹ سلگا کر گاڑی سے نیچے اتر گیا۔

کچھ عرصے پہلے تک صورت حال کچھ یوں تھی کہ میں اپنے وسائل اور صلاحیتوں کے ساتھ ہر اس شخص کے لہو کا پیاسا ہو رہا تھا جو تنظیم کے مفادات کا ذرا بھی پاسدار تھا۔ ان دنوں ویرا اپنے کلیدی کردار میں میرے خلاف سرگرم عمل تھی اور اگر میرے بارے میں اس کی ذاتی پسند آڑے نہ آئی ہوتی تو وہ شاید میرا بہت کچھ بگاڑ سکتی تھی لیکن پچھلے چند دنوں میں حالات نے ہمیں ایک ایسے موڑ پر لا کھڑا کیا کہ بظاہر میری اور اس کی منزل ایک ہی نظر آ رہی تھی۔ اس سازگار ماحول سے پہلے ہی وہ مجھے لگام دینے کی نیت سے غزالہ کو اغوا کر کے بیرون ملک بھجوا چکی تھی۔

اب میں جلد از جلد ملک سے باہر جا کر غزالہ سے ملنا چاہتا تھا

سگریڈیر اعظیم کی جیخ کتنی بے تکی ہوئی تھی۔ وہ میرے ساتھ مل کر لائیڈز کالج کی تباہی پر بادل ناخواستہ آمادہ ہوئی تھی مگر وہاں زیر زمین راستوں سے ایک خفیہ کمرے میں پہنچ کر جب اس نے بھی لائیڈز کی تصویر دیکھی تو وہ سراپا انتقام بن گئی کیونکہ منشیات کی بین الاقوامی تجارت کرنے والے گروہ کا سرغنہ بھی لائیڈز اس کا باپ تھا جسے وہ صورت سے نہیں پہچانتی تھی لیکن وہ ویرا کو جانتے بوجھتے ہوئے کوان مریا کے روپ میں ان راستوں پر اشکار اسا جہاں آبرو اور اخلاق کے ہر تصور سے عاری ہو کر انسان محض پیسہ کمانے کی مشین بن کر رہ جاتا ہے۔ کوان مریانو کے حوالے سے ماضی کی یادیں ویرا کے لیے بہت تلخ تھیں۔

لائیڈز کالج راکھ کا ڈھیر ہوا پھر وہاں بہوف مارا گیا اس کے بعد پانچ بڑوں میں سے دوسرے کی باری آئی اور مارٹن بھی جہنم واصل ہو گیا لیکن وہ مرتے مرتے ویرا کو باقی تینوں بڑوں کے نام بتا گیا تھا۔ قرائن بتا رہے تھے کہ ویرا پاکستان چھوڑنے سے قبل ان تینوں کا بھی صفایا کرنا چاہتی تھی۔ اس بارے میں وہ داؤد کی راہ پر لگ چکی تھی لیکن میں نے فیصلہ کر لیا تھا کہ اب محض ویرا کے انتقامی جذبے کی تسکین کے لیے میں مزید وقت برباد نہیں کروں گا۔

میں انھی خیالات میں ڈوبا ہوا تھا کہ اچانک ایک کار میرے قریب آ کر رکی اور میں چونک کر اچھل پڑا۔ میرے ذہن میں فوری طور پر خطرے نے ہی سر اُبھارا تھا لیکن پلٹتے ہی جب میں نے وہاں کار کی ڈرائیونگ سیٹ پر ویرا براجمان نظر آئی اور میں گہرا سانس لے کر رہ گیا۔ شاید اس نے بھی گاڑی کے ہیڈ لیمپس کی روشنی میں دور سے مجھے یا میری کار کو پہچان لیا تھا اور سیدھی اسی طرف بڑھتی چلی آئی تھی۔

"اس طرف آ جاؤ!" ویرا نے انجن بند کرتے ہوئے کہا اور میں خاموشی سے دروازہ کھول کر اس کے برابر والی نشست پر بیٹھ گیا۔

"کیسی خبر لائی ہو؟" میں نے بیٹھتے ہی خشک سے لہجے میں براہ راست کام کی بات چھیڑ دی۔ اس وقت میرے لیے خود پر قابو پائے رکھنا دشوار ہو رہا تھا۔

"پروگرام تبدیل ہو گیا ہے۔" وہ سپاٹ لہجے میں بولی۔ "کالج کی تباہی کے بعد والن ہوف اور مارٹن کے قتل نے انھیں بوکھلا کر رکھ دیا ہے۔ یہاں کے خطرناک اور غیر یقینی حالات کے پیش نظر باہر سے آنے والے نے اپنا پروگرام فی الحال منسوخ کر دیا ہے اور داؤد کو لندن طلب کر لیا ہے۔"

مجھے یوں محسوس ہوا جیسے میرے سر سے بہت بڑا بوجھ اتر گیا ہو۔

"اب اہم فیصلے لندن ہی میں کیے جائیں گے۔" وہ بلا توقف بولتی جا رہی تھی۔ "مارٹن کے بعد اب داؤد متعلقہ سربراہ ہے اور وہ اپنے ساتھ مجھے بھی لے جانا چاہتا ہے۔"

آخری اطلاع میرے لیے حوصلہ افزا تھی لیکن میں نے ویرا پر اپنی خوشی کا اظہار کیے بغیر سوال کیا۔ "لیکن تم کو تو میرے ساتھ جانا تھا۔ ایسا تو نہیں کہ اب تم نے ارادہ بدل دیا ہو؟"

"ساتھ جانے کا یہ مطلب نہیں کہ میں اس کے کندھے پر سوار ہو کر جاؤں گی۔" وہ ہنستے ہوئے بولی۔ "چاہو گے تو میں تمھارے ساتھ چلی جاؤں گی لیکن بہتر یہی ہوگا کہ میں داؤد کے ساتھ سفر کروں۔ کھل کر سامنے نہ آنے میں یہ بڑی خرابی ہوتی ہے کہ چاہتے ہوئے بھی وفاداری کا اظہار کرنا پڑتا ہے۔ لندن پہنچتے ہی ہم ایک دوسرے سے رابطہ قائم کر سکتے ہیں۔ تمھیں غزالہ تک پہنچانے میں زیادہ وقت صرف نہیں ہوگا۔"

"لیکن میں لندن میں تمھیں کہاں تلاش کرتا پھروں گا؟"

"لندن میں میرا قیام امپیریل ہوٹل میں ہوگا۔ رسل اسکوائر کے ٹیوب اسٹیشن سے چند قدم کے فاصلے پر۔ تم وہاں پہنچ سکو گے۔ اچھا ہو تو مجھے فون کر لینا۔"

"اور تم وہاں پہنچو گی کب تک؟" میں نے سوال کیا۔

"ہو سکتا ہے کہ کل ہی روانہ ہونا پڑے۔" اس نے کہا۔ "پروگرام کا انحصار داؤد پر ہوگا۔"

"بالفرض تم سے رابطہ نہ ہو سکے تو غزالہ تک رسائی کی کیا صورت ہوگی؟"

"وہ لندن میں نہیں، برمنگھم کے قریب کاونٹری نامی قصبے میں ہے۔ براہ راست رسائی کی کوشش میں معاملہ خراب بھی ہو سکتا ہے۔ نئے شہر میں غلط لوگوں سے ٹکرا گئے تو دشواریاں کھڑی ہو جائیں گی۔ داؤد کل نہیں تو پرسوں ہر قیمت پر یہاں سے نکلنے کی کوشش کرے گا۔ موجودہ حالات سے وہ خود بھی خوفزدہ ہے۔ میں نے اندازہ لگایا ہے کہ وہ نکل بھاگنے کے اس موقع سے پہلی فرصت میں فائدہ اٹھانے کی کوشش کرے گا۔"



مٹی کے بے جان پتلے ہوں۔

ویرا کی حیثیت جو کچھ بھی رہی ہو لیکن بظاہر وہ ہیروئن فروخت کی بین الاقوامی بساط پر ایک اہم رتبے پر فائز تھی اور پاکستان میں اس کے ملک گیر مفادات کی نگران بھی بنی ہوئی تھی۔ وان ہورن اس سے ٹکرا کر فنا ہو چکا تھا۔ مارٹن معذور نہ ہوتے ہوئے بھی بڑی بری موت کا شکار ہوا تھا اور اب داؤد مقابل سر پر آمادہ تھا۔

شاید اسے ویرا پر اعتبار نہیں رہا تھا۔ اس نے مارٹن کی موت کی تصدیق کے لیے ویرا کو استعمال کیا تھا۔ ویرا کے تین خونخوار تنخواہ دار مارٹن کی لاش کے جبڑے دریافت کر کے لوٹ گئے مگر ان کی نگرانی کے لیے آیا ہوا داؤد کا آدمی میرے ہاتھوں موت کے گھاٹ اتر گیا۔ یہی موت اس کا بھی مقدر بنی تھی جو مارٹن کے حصے میں آئی تھی۔ ویرا نے اپنے آدمیوں کی بھاگ دوڑ کے نتیجے سے فوراً داؤد کو آگاہ کر دیا ہوگا لیکن اس کی کہانی میں داؤد کے آدمی کا کوئی ذکر نہیں تھا۔

مارٹن کی موت کی تصدیق داؤد نے ویرا سے کرائی اور ویرا کی کہانی کی تصدیق کے لیے وہ اپنے آدمی کی واپسی کا منتظر رہا ہوگا جو جہنم واصل ہو چکا تھا۔

اس کی واپسی نہ ہونے پر داؤد کا تشویش میں مبتلا ہونا لازمی تھا۔ اس نے یقینی طور پر صورت حال جاننے کے لیے پھر کسی کو مارٹن کے ویران مکان میں بھیجا ہوگا اور اس بار لوٹنے والے نے اسے دو لاشوں کے جبڑوں کی کہانی سنائی ہوگی۔

ایجیلوڈ کے استعمال سے لاش کے ٹکڑے ضرور اڑ جاتے تھے لیکن ان ٹکڑوں سے اس کی شناخت دشوار نہیں تھی کہ وہ کٹے مقتولین کے جسموں سے جدا ہوئے ہوں گے۔ پھر مارٹن خواب گاہ میں ویرا کے فائر کا نشانہ بنا تھا اور دوسرا مارٹن کے مکان کے عقبی حصے میں میرے ہاتھوں مارا گیا تھا۔

دونوں مختلف اوقات میں مارے گئے تھے مگر ان کا حشر یکساں ہوا تھا۔ دونوں کے ایجیلوڈ رجانے کی واردات سے غائب تھے۔ واقعات کی وہ یکسانیت داؤد کے ذہن میں ویرا کی طرف سے شبہات کو جنم دینے کے لیے کافی تھی۔ لہٰذا اس نے اپنا ایک آدمی بلکہ امکانی طور پر وہی آدمی جس نے مارٹن کے مکان میں دوسری لاش کی موجودگی کی اطلاع دی ہوگی، ویرا کی نگرانی پر مامور کر دیا اور دوسری طرف فون پر اس کو یہ پیغام بھی دے دیا کہ اسے کسی بھی لمحے داؤد کے ساتھ لندن روانہ ہونا ہے۔

میرا ذہن بہت تیزی کے ساتھ کام کر رہا تھا اور ویرا اجنبی کی ہدایت پر کار کا انجن اسٹارٹ کر کے پل پارک کی طویل ڈھلوان سڑک عبور کر کے داہنی طرف شہید ملت روڈ پر نکلنے کے بجائے اندرونی راستوں پر کار ڈرائیو کر رہی تھی اور میں سوچ رہا تھا کہ اس طرح ویرا کو بے یقینی کی کیفیت سے دوچار کر کے داؤد نے زبردست نفسیاتی حربہ آزمایا تھا۔ اگر شبہ میں ویرا کی کچھ خفیہ مصروفیات تھیں تو لامحالہ اس کی کوشش یہی ہونا چاہیے تھی کہ لندن روانگی سے قبل اپنی ذمے داریاں کسی اور کو سونپ دے یا اپنے پیچھے رہ جانے والے کام نمٹانے کی کوششیں شروع کر دے۔

اس مرحلے پر غالباً وہ پراڈو کے دام میں آ گئی اور مجھ سے ملاقات کے لیے نکل کھڑی ہوئی اور اس کا پیچھا کرنے والے نے ہم دونوں کی گفتگو سے ہمارے باہمی تعاون اور ویرا کے باغیانہ رجحانات کا اندازہ لگاتے ہی موقع پا کر ہمیں بے بس کر لیا تھا۔

پوزیشن اتنی نازک تھی کہ وہ مسلح تھا اور عقبی نشست پر براجمان تھا۔ مجھے گردن گھمانے کی بھی اجازت نہیں تھی۔ ویرا تو شاید رہ رہ کر عقب نما آئینے کی طرف نظریں اٹھا کر اس کو دیکھ رہی تھی مگر مجھے اس مردود کے بارے میں کچھ..... نہیں ہو پایا تھا نہ ہی یہ معلوم تھا کہ سلطان شاہ ہمارے تعاقب میں آ رہا تھا یا پیچھے کھڑا رہ گیا تھا۔

اجنبی سلطان شاہ کے وجود سے لاعلم ہے تب ہی لیکن میں نے اس کے کریہہ چہرے کی جو ایک جھلک دیکھی تھی اس سے اندازہ لگایا تھا کہ وہ پیشہ ور مجرم تھا۔ اس اعتبار سے اس کی پیشہ ورانہ جبلت کا تقاضا تھا کہ ہم دونوں کو اغوا کرنے سے پہلے وہ کسی موہوم سے امکان کو بھی اپنی نظروں میں رکھے۔

مگر وہ مسلسل خاموش تھا۔ راستوں کے بارے میں ویرا کو مختصر ہدایات دینے کے علاوہ کچھ نہیں بول رہا تھا جس کا مطلب یہی تھا کہ یا تو سلطان شاہ نے تعاقب نہیں کیا تھا یا پھر اجنبی اپنی کارروائی کے بارے میں اس قدر پُراعتماد تھا کہ کار روانہ ہو جانے کے بعد اس نے ہم دونوں پر سے توجہ ہٹا کر پیچھے دیکھنے کی زحمت نہیں کی تھی۔

پیچھے دیکھنے کی صورت میں اسے یہ خطرہ بھی رہا ہوگا کہ کہیں ویرا عقب نما آئینے میں اس کی لمحہ بھر کی عدم توجہی بھانپ کر کوئی ایسا کاری وار نہ کر گزرے کہ جیتی ہوئی بازی اس کے ہاتھ سے جاتی رہے۔

چند منٹ کی اس قلیل سی مدت ہی میں میرے اعصاب بری طرح چٹخنے لگے اور میں نے اس کی دھمکی کی پروا کیے بغیر لبوں پر چھایا ہوا سکوت توڑنے کا فیصلہ کر لیا۔

"کار پل پارک سے کافی دور نکل آئی ہے یار! اب تو مجھے بتا دو۔" میں نے خوشامدانہ لہجے میں کہا۔

"منزل پر پہنچ کر سب سامنے آ جائے گا۔" اجنبی نے لاپروائی سے

تھی کہ ایک کربناک چیخ کے ساتھ اس کی گرفت ڈھیلی پڑ گئی۔

اس کی خون آشام گرفت ڈھیلی پڑتے ہی میں سیٹ پر ہی پنجوں کے بل پوری قوت سے اوپر اچھلا اور میری ٹھوکر اندازے کے عین مطابق اس کے چہرے پر پڑی تو وہ ایک غراہٹ کے ساتھ عقبی نشست پر گر گیا اور میں پھرتی کے ساتھ پائیدان سے پستول اٹھا کر پیچھے ہی کود گیا تاکہ اس برتری کو ختم کر سکوں جو اسے پچھلی نشست پر ہونے کی وجہ سے حاصل تھی۔

ویرا کی لگائی ہوئی شدید ضرب اور پھر میری ٹھوکر نے اسے ادھ مرا کر کے رکھ دیا تھا۔ وہ اپنے جسم کو گٹھری بنائے ماہی بے آب کی طرح تڑپ رہا تھا اور اپنی دردناک چیخوں پر قابو پانے کی مقدور بھر کوششیں کر رہا تھا لیکن وحشیانہ غراہٹیں پھر بھی ابھر رہی تھیں۔ میں نے اس کے پہلو میں عقبی نشست سنبھالتے ہی اس کے جبڑے پر پے در پے کئی زوردار مکے رسید کیے اور وہ کسی جنگلی بھینسے کی طرح اپنی ساری تکلیف کو بھول کر مجھ سے لپٹ پڑا۔

وہ علاقہ آبادی سے دور تھا مگر سڑکیں ویران تھیں کچھ فاصلے پر پیلی روشنیاں نظر آ رہی تھیں کہ ہم اگر اسی طرح لڑتے جھگڑتے ادھر سے گزرتے تو شاید مداخلت کا سامنا کرنا پڑتا اور شاید اسی بنا پر ویرا نے یک بیک کار بائیں طرف کنارے سے لگا کر روک دی۔ اجنبی مجھ سے الجھا ہوا تھا۔ وہ جسمانی طاقت کے اعتبار سے اگر مجھ سے برتر نہیں تو کمتر بھی نہیں تھا اور چند شدید ترین ضربات کھانے کے باوجود اس کے جارحانہ غیظ و غضب میں کوئی کمی نہیں آئی تھی۔ اس وقت مجھ پر بھی کوئی عجیب سی دھن سوار تھی کہ بھرا ہوا پستول ہاتھ میں ہونے کے باوجود محض طاقت کے بل بوتے پر اسے زیر کرنے کی کوشش کر رہا تھا مگر ویرا کے کار روکتے ہی مجھے کچھ عجیب سا احساس ہوا اور اسی لمحے عقب میں کسی کار کے ٹائروں کے چرچرانے کی آواز کے لمحہ بھر بعد سلطان شاہ دوڑتا ہوا ہماری گاڑی کے قریب آ پہنچا۔

اس مرحلے پر کسی کی مداخلت میرے لیے قابل قبول نہیں تھی۔

میں نے پستول پر اپنی گرفت تبدیل کیے بغیر اس کی وزنی نال سے اجنبی کی کنپٹی پر ضرب لگانا چاہی لیکن وہ اپنے بدن کا زاویہ بدل کر وہ چوٹ بڑی آسانی کے ساتھ اپنے بازو پر سہہ گیا اور اس کے ساتھ ٹریگر سے انگلی ہٹنے کی بنا پر پستول میری گرفت سے نکل گیا جسے دوبارہ حاصل کرنا محال تھا۔

"ٹھہرو میں اسے سنبھالتا ہوں۔" سلطان شاہ کی آواز قریب سے ابھری۔

"تم دور رہو۔" میں کسی بھیڑیے کی طرح غرایا۔ "یہ میرا شکار ہے اسے کوئی ہاتھ نہ لگائے۔"

شاید اس وقت میری انا ہی کچھ جوش میں آ گئی تھی کہ میں نے اس کا گریبان تھام کر اس کے چہرے پر پوری قوت سے ایک ٹکر رسید کی تو وہ غراتا ہوا بالکل بے جان ہو کر میرے ہاتھوں میں آ گیا۔

وہ بے ہوش ہو چکا تھا مگر میں اس وقت اس قدر مغلوب الغضب ہو رہا تھا کہ فوری طور پر خود پر قابو نہ پا سکا اور اس کے چہرے پر ایک اور بھرپور ٹکر رسید کر دی۔ میرے ہاتھوں پر لٹکے ہوئے اس کے ساکت بدن کا توازن اس قدر بگڑا ہوا تھا کہ میرا نشانہ قدرے خطا ہو گیا۔ ٹکر غلط زاویے سے پڑنے کی بنا پر میری پیشانی پر بھی شدید چوٹ آئی اور لحظہ بھر کے لیے میری آنکھوں میں اندھیرا چھا گیا۔ میں نے بے اختیار اپنے شکار کو چھوڑ دیا اور اگلی نشست کی پشت گاہ کا سہارا لے کر خود کو سنبھالنے کی کوشش کرنے لگا۔

چند ثانیوں کے لیے میرا ذہن بالکل تاریک اور گردوپیش سے بے خبر ہو کر رہ گیا۔ اس دوران میں ویرا اور سلطان شاہ نے یقینی طور پر میری خیریت پوچھی ہوگی اور بے ہوش اجنبی کو اس طرح پچھلے پائیدان میں چھپایا ہوگا کہ باہر سے کسی کو کار میں کسی قیدی کی موجودگی کا شبہ نہ ہو سکے مگر مجھے اس میں سے کسی بات کا ادراک نہیں تھا۔ میرے ذہن سے رفتہ رفتہ دھند چھٹنا شروع ہوئی تو کار یکساں رفتار سے کسی ہموار سڑک پر دوڑ رہی تھی۔ ویرا اسٹیئرنگ وہیل پر موجود تھی اور میرے قدموں میں قیدی بے ہوش پڑا گہرے گہرے بے ترتیب سانس لے رہا تھا۔

میرے اندازے کی غلطی کی وجہ سے میری کھوپڑی پر شدید چوٹ آئی تھی مگر ہوش آ جانے کے باوجود ابھی میرا سر بری طرح دھمک رہا تھا۔

"آج ستارے ہی اچھے تھے جو بچ گئے ورنہ یہ ہمیں پا کر اپنے آقا کے پاس لے جاتا۔" میں نے گہرا سانس لے کر بھرائی ہوئی آواز میں کہا اور ویرا چونک پڑی۔

"تو تم ہوش میں آ ہی گئے۔" وہ بولی۔ "ہوا کیا تھا تم کو؟"

"اسے ٹکر مارتے ہوئے میرے سر میں چوٹ آ گئی تھی لیکن یہ بتاؤ کہ اسے تم کہاں سے اپنے پیچھے لگا لائی تھیں؟" میں نے ترش لہجے میں سوال کیا۔

"میں!" اس نے حیرت سے کہا پھر چیخ کر بولی۔ "میں کیوں لگا لاتی اسے؟ پہلے سے ہی وہیں کہیں مرا ہوا ہوگا۔"

میں دھیمے سے ہنس پڑا۔ "بس انگلیاں چٹخا کر کوستا اور فریاد کرو تو خاص ہماری طرف کی خیرات کا مال معلوم ہونے لگو گی۔ کوئی چلتا پھرتا آسیب تھا جو اچانک نازل ہو گیا۔"

"اس کی باتوں سے تو معلوم ہی نہیں ہو سکا کہ یہ کون ہے اور کیا چاہ رہا تھا۔ اب تک بھی تو تمہیں بھی سانپ سونگھ گیا تھا۔"

نے جو سوئے ہوئے کراہنا اور اپنے بدن کو جنبش دینا شروع کر دیا۔ میں نے بوکھلا کر اس کا چہرہ قدموں میں دبا لیا تاکہ وہ اچانک اٹھنے کی کوششیں شروع نہ کر دے کیونکہ اس وقت ہم لانڈھی سے گزر کر بورسٹل جیل کے سامنے سے گزر رہے تھے۔

دوبارہ ویرانہ شروع ہوتے ہی میں نے جلدی جلدی اس کی جامہ تلاشی لی لیکن اس سے چھپے ہوئے پستول کے علاوہ کوئی ہتھیار برآمد نہ کر سکا۔ اس دوران میں وہ خاصی حد تک ہوش میں آچکا تھا۔ میں نے اس کا گریبان تھام کر بالوں سے گھسیٹتے ہوئے اپنے برابر میں نشست پر بٹھا لیا۔

چند لمحوں تک ادھر ادھر جھومتے رہنے کے بعد اس کے حواس میں دوبارہ تھوڑی بہتری پیدا ہوئی۔ شاید وہ پوری طرح ہوش میں آچکا تھا لیکن زبان کھولنے سے پہلے صورت حال کا ادراک کرنا چاہتا تھا۔

"ذرا بھی ہوشیاری دکھانے کی کوشش کی تو بے دریغ جہنم واصل کر دوں گا۔" میں نے دھمکی آمیز انداز میں اس کے پستول کی نال اس کی گردن سے لگاتے ہوئے کہا۔

"تم مجھے کہاں لیے جا رہے ہو؟" اس نے گھبرائی ہوئی آواز میں سوال کیا۔

"وہیں جہاں تم ہمیں لے جانے والے تھے۔ اب شرافت سے بتا دو کہ تمہیں کس نے ہمارے پیچھے لگایا تھا؟"

"کسی نے نہیں! میں تم کو کسی ویرانے میں لے جا کر لوٹنا چاہتا تھا۔"

"تو پھر یہ بتاؤ آج کا یہ انتظار کس کا ہے؟" میں نے طنزیہ مسکرا کر کہا پھر پل بھر کے سکوت کے بعد سرد لہجے میں بولا۔ "اگر تم ہٹ دھرمی پہ تلے رہے تو گولی مار کر یہیں سڑک پر پھینک دوں گا۔ یہ جنگل بیابان ویرانہ ہے۔ رات بھر تمہارے اوپر سے ٹرک لوڈنگ گاڑیاں گزرتی رہیں گی اور صبح تک تمہارا قیمہ شناخت کے قابل بھی نہیں رہے گا۔"

"جو حقیقت تھی وہ میں نے بتا دی ہے۔"

اسی اثنا میں بائیں طرف دور تک بکھرے آسمان کے سائے میں چوکھنڈی کے تاریک کھنڈرات کے آثار نظر آنے لگے اور میں نے ویرا کو اس طرف گاڑی گھما لینے کی ہدایت کی۔

راستہ ویرا کے لیے نیا اور کچا تھا اس لیے شدید ہچکولے لگ رہے تھے۔ میں پوری طرح چوکنا تھا کہ کہیں اجنبی قیدی عدم توازن کا فائدہ اٹھا کر مجھ پہ حملہ نہ کر بیٹھے مگر وہ اپنی جگہ بیٹھا بے چینی کے ساتھ پہلو بدلتا رہا۔ میں نے محسوس کیا کہ اپنے عبرت ناک انجام کی تفصیل سننے کے بعد اس کا تمسخر ٹوٹ گیا تھا اور وہ اپنے مستقبل کے بارے میں فکر مند ہو گیا تھا۔

ناہموار راستے کے باعث گاڑی کے ہیڈ لیمپس کی جھلملاتی شکستہ روشنی میں ویرا کو کچھ انسانی ہیولے افراتفری کے عالم میں مختلف سمتوں میں فرار ہوتے نظر آئے تو اس نے نہایت ہیجانی انداز میں میری توجہ اس طرف مبذول کرانا چاہی لیکن میرے لیے ویران قبروں کے درمیان جوا کھیلنے والوں سے زیادہ اہم قیدی کی ذات تھی۔

کھنڈرات کے قریب پہنچ کر ویرا نے کار روک دی اور میں نے اچانک دروازہ کھول کر قیدی کو بے رحمی کے ساتھ نیچے دھکیل دیا۔ وہ حلق سے عجیب عجیب آوازیں نکالتا ہوا سلطان شاہ ولی گاڑی کے ہیڈ لیمپس کی روشنی میں نیچے گرا اور میں فوراً ہی اس کے سر پر مسلط ہو گیا۔

مجھے اس پر حاوی دیکھ کر سلطان شاہ نے ہیڈ لیمپس آف کر دیے۔ ویرا اپنی کار کی روشنیاں پہلے ہی گل کر چکی تھی۔ ہمارے

چاروں طرف اچانک ہی اندھیرا پھیل گیا۔

تیز روشنی یکایک معدوم ہونے کی وجہ سے چند لمحوں کے لیے میری نگاہوں میں اندھیرا چھا گیا مگر اس دوران میں، میں اس سمت پوری طرح متوجہ رہا جدھر اجنبی تیمور کھڑا تھا۔ یقینی طور پر وہ بھی بصارت کی اس کیفیت سے دوچار ہوا ہو گا لیکن اس وقت اس کی جان پر بنی ہوئی تھی لہٰذا وہ خارج کی پروا کیے بغیر پوری قوت کے ساتھ مجھ پر ٹوٹ پڑا۔ اعصابی طور پر میں کسی بھی تصادم کے لیے تیار تھا لیکن کار میں ہاتھا پائی ہونے کے باوجود مجھے کھلی فضا میں اس کی بے پناہ قوت کا احساس نہ ہو سکا تھا لہٰذا میں نے ایک آدھ قدم پیچھے ہٹ کر اسے روک تو لیا لیکن اس کوشش میں پستول میرے ہاتھ سے نکل کر دور جا گرا۔

"الگ ہو ورنہ مار دوں گا۔" اندھیرے میں سلطان شاہ کی درندگی سے لبریز آواز گونجی پھر اسی کے ساتھ اس نے عقل مندی دکھائی کر دوبارہ اپنی کار کے ہیڈ لیمپس روشن کر دیے۔

میری آنکھیں ایک بار پھر چندھیا گئیں اور میں تیز غصیلی آواز میں چیخا۔ "روشنی گل کرو ورنہ دور سے کوئی پولیس پارٹی بھی ادھر آ نکلے گی۔"

ایک بار پھر اندھیرا ہو گیا۔ تاریکی اور روشنی کی اس آنکھ مچولی میں میرا تو اتنا حرج نہیں ہوا مگر مجھے زیر کرنے کی اندھا دھند کوششوں میں مصروف ہاں مگر میں چیتے کے انداز میں مسلسل اس کے چہرے اور خصوصاً جبڑوں کو ادھیڑنے کی کوشش کرتا رہا۔

"ہینڈز اپ!" اچانک سلطان شاہ کی بوکھلائی ہوئی آواز گونجی۔ "میں ہر ایک کو پہچان رہا ہوں، الگ نہ ہوئے تو گولی مار دوں گا۔"

پل بھر کے لیے میرے حریف کے ہاتھ پاؤں سست پڑے تھے اور میں نے اس کی گردن کو بازو پر رکھ لیا اور دیکھتے ہی دیکھتے وہ خاک چاٹنے پر مجبور ہو گیا۔

"جہاں ہو وہیں رہنا آگے نہ بڑھنا!" میں نے سلطان شاہ کو ہانک لگائی مگر اسی اثنا میں ویرا جو اب تک بالکل خاموش تھی آگے بڑھ کر زخمی حریف کے سر پر پہنچ گئی۔

آتے ہی اس نے اپنی دائیں لات گھمائی تھی جو زخمی کے چہرے پر پڑی اور وہ ایک کربیہ چیخ مار کر تڑپتا ہوا کئی فٹ دور چلا گیا۔ ویرا اس کے تعاقب میں تھی۔

"میرا نام ویرا ہے... ویرا!" اس نے سفاکانہ لہجے میں کہا۔ "تین سیکنڈ میں سچ اگلنا شروع نہ کیا تو ٹھوکر مار کر ہی تمہارا بھیجا زمین پر بہا دوں گی!"

"نو... مجھے معاف کر دو مادام!" وہ یکایک گھگھیانے لگا۔

"تب مجھے اصلیت کا پتا نہیں تھا۔ راجا نے مجھے بتایا تھا کہ بس اتنا ہی کہا تھا کہ وہاں رہنے والی سفید فام لڑکی کی نگرانی کرو اور اگر وہ کسی سے ملاقات کرے تو ملاقاتی سمیت اسے اٹھا کر اڈے پر پہنچا دو۔ میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ وہ مادام کے خلاف ایسی جسارت کرے گا۔"

وہ جو کچھ کہہ رہا تھا مبہم ہونے کے باوجود ناقابلِ فہم نہیں تھا۔ شاید وہ ویرا کے نام، وجود اور مرتبے سے تو واقف تھا لیکن صورت آشنا نہیں تھا مگر اب اس کا نام سنتے ہی اس کا پتا پانی ہو گیا تھا۔

"راجا؟" ویرا نے اچانک آواز میں زہر بھر لیا۔ "یہ مونچھوں والا وہی سینڈو ہے جو لندن میں داؤد کی گاڑی چلاتا ہے؟"

"جب مادام جانتی ہیں تو میری زبان کیوں کھلوانا چاہتی ہیں؟" وہ مٹی میں پڑے پڑے خوفزدہ آواز میں بولا۔ "داؤد سیٹھ کو پتا بھی چل گیا کہ میں نے تمہارے سامنے اس کا نام لیا تھا تو مجھے جیتے جی گاڑ دے گا۔ راجا سیٹھ کا منہ چڑھا ہے بس اسے کام دیتا ہے۔ اصل بات کسی کو نہیں بتائی تھی مگر ہم تینوں جانتے ہیں کہ ہمارا اصل مالک راجا نہیں سیٹھ ہے۔"

"تم تینوں کون کون ہو؟" ویرا نے اسی لہجے میں سوال کیا۔

"الماس دادا آج صبح سے لاپتا ہے، تیسرے کا نام تراب ہے اور میں ٹیپو ہوں۔ ہم سب راجا کے علم کے غلام ہیں مگر سیٹھ کبھی کبھی الماس دادا کو بھی منہ لگا لیتا ہے۔" ویرا کا نام سنتے ہی وہ تمام چوٹوں کو بھول کر سچ بولنے کی خود کار مشین بن گیا تھا جو بٹن دبتے ہی چل پڑتی ہو۔

"اس کے لیے کیا کام کرتے ہو؟" ویرا کا لہجہ اور سرد ہو گیا تھا۔

"سچ... جو وہ کہتا ہے مادام! وہی ہمارا مائی باپ ہے۔" تقریباً رو دینے والی آواز میں بولا۔

"قتل کر سکتے ہو؟" ویرا نے عجیب سے لہجے میں سوال کیا۔

"کک... کسے مادام؟" اس نے ہکلاتے ہوئے پوچھا۔

"راجا یا پھر داؤد کو اس طرح کہ کسی کو کانوں کان خبر نہ ہو..."

اصل کرنی کا کام ہے یہ جانے ان کے لیے یہ زندگی کی آخری ہچکی ثابت ہوئی۔ شاید وہ بدنصیب اس غلط فہمی کا شکار ہو گیا تھا کہ ویرا اسے اعتماد میں لے کر واقعی اس سے کسی کو قتل کرانا چاہتی ہے۔

"تم حکم کرو۔ اسے خود پتا نہیں چلے گا کہ اسے کس نے مارا۔ راجا سے تو سب خار کھاتے ہیں مگر مجبوری ہے کہ ظاہر میں ہم سب اسی کے ملازم ہیں اور اسی سے تنخواہ لیتے ہیں مگر سیٹھ..." وہ لحظہ بھر کے لیے رکا پھر بولنے لگا۔ "اس پر ہاتھ ڈالنا بہت مشکل کام ہے۔ وہ چالاک آدمی ہے، ہر وقت جیکٹ پہنے رہتا ہے، اس پر گولی

بھی اتر نہیں کرے گی پھر دن رات باڈی گارڈ بھی ساتھ لگے رہتے ہیں۔ اس کے علاوہ جو حکم دو گے مجھے اپنا غلام پاؤ گی۔"

"قتل کے اعتراف کے بعد موت تمہاری سزا ہے۔" ویرا نے سرد لہجے میں کہا۔ اس کے حلق سے کوئی احتجاجی آمیز الفاظ نکلتے نہ پائے تھے کہ ویرا نے پھرتی کے ساتھ اپنا ایکسپلوڈر نکالا اور اس کے بدن میں گولی اتار دی۔

کھلی فضا میں ایک ہلکے سے دھماکے کے ساتھ اس کے بدن کے چیتھڑے اڑ گئے۔

واپسی کا سفر بہت بوجھل ساتھا جو منڈی کے قبرستان سے روانہ ہونے سے قبل میں نے ویرا کی کار کے عقبی نشست کے پائیدان سے رقم کا بریف کیس نکال کر سلطان شاہ کے حوالے کر دیا تھا پھر ہم اسی ترتیب سے واپس ہوئے تھے جس ترتیب سے وہاں پہنچے تھے۔

پاکستان میں ڈرگ مافیا پانچ ستونوں پہ قائم تھی جن میں سے دو گرائے جا چکے تھے تیسرا ڈانوا ڈول تھا کیونکہ داؤد کی سربراہی کی چار نفوس کے سہارے چل رہی تھی۔ راجا اور تراب باقی رہ گئے تھے اور دو مارے جا چکے تھے کافی دیر بعد جب سکوت ٹوٹا اور گفتگو کا آغاز ہوا تو ویرا نے اس اڈے پر جانے کے عزم کا اظہار کیا جہاں ہم دونوں کو اغوا کر کے لے جایا جانا تھا مگر میں نے اس خیال کو سختی سے ساتھ مسترد کر دیا۔

داؤد اتنا احمق نہیں تھا کہ اس اڈے پر بیٹھ کر ویرا کے آنے جانے کا انتظار کرتا وہاں پہنچنے کے بعد امکان یہی تھا کہ ہم بہت نچلے درجے کے کارکنوں سے تصادم میں الجھ کر اپنا وقت اور توانائی برباد کرنے کے ساتھ ہی داؤد کو بھی لاحق خطرے سے آگاہ کر دیتے جب کہ اپنے دو آدمیوں کے خاموشی سے غائب ہونے کے سبب داؤد صرف ذہنی اذیت اور پریشانی سے دوچار ہو سکتا تھا لیکن پھر بھی اپنے اصل دشمن کو شناخت نہ پا اس کے لیے دشوار ہوتا۔

اس کا پروگرام یقیناً یہی رہا ہوگا کہ اگر مقتول ہمیں اغوا کر کے مقررہ اڈے پہ لے جانے میں کامیاب ہو جاتا تو وہ راجا کو مطلع کرتا اور پھر داؤد خاصا فاصلہ ہوتے ہوئے وہاں آ پہنچتا۔ ویرا کے ساتھ مجھے موجود پا کر داؤد کے لیے پوری صورت حال کو سمجھنا ذرا بھی دشوار نہ ہوتا اور ہم دونوں ہی بدترین مصائب کا شکار ہو جاتے۔

مگر میرے لیے حیران کن بات یہ تھی کہ داؤد کے حواری ویرا کے وجود سے باخبر تھے جب کہ میں اپنی دانست میں تنظیم میں خاصے اہم رتبے کا مالک رہا تھا مگر مجھے کبھی ویرا کے وجود کی بھنک بھی نہ لگ سکی تھی۔

میرے استفسار پر ویرا نے بتایا کہ اسے ٹولی وان، ٹی تومر اور سی وین وغیرہ تنظیم کے نچلے درجے کے کارندے تھے جنہیں یقیناً بڑے اختیارات اور مشاہرے دیے جاتے تھے کہ وہ خود کو کلیدی عہدے دار تصور کرتے ہوئے تنظیم کے مفادات کے لیے جان کی بازی بھی لگانے سے گریز نہیں کرتے تھے جب کہ درحقیقت ان کی حیثیت مچھلی کے شکار کے لیے لگائے جانے والے چارے سے زیادہ نہیں تھی جب بھی ضرورت پیش آئی تنظیم کے حقیقی حکمرانوں نے بے رحمی کے ساتھ ان کی گردنیں کٹوا دیں۔

تنظیم میں اقتدار کا سرچشمہ پانچ بڑوں کا گروپ تھا جن کی طے شدہ ذمے داریاں تھیں لیکن تنظیمی امور کی خاطر ان کی بھی درجہ بندی کی گئی تھی جس میں ٹی وان بوف سب سے اوپر تھا۔ داؤد کے چار جان نثار تو اب سامنے آئے تھے مگر ویرا کا خیال تھا کہ ان سب ہی نے اپنا اپنا مختصر سا ذاتی گروہ بنایا ہوا تھا جس کے ذریعے وہ اپنے احکامات نافذ کرانے کی قوت رکھتے تھے۔ تنظیم کے ان پانچ بڑوں کو ویرا کے بارے میں بخوبی علم تھا اور شاید وہ اس سے خائف بھی رہتے تھے لہٰذا یہ کوئی غیر متوقع بات نہیں تھی کہ داؤد یا کسی دوسرے نے اپنے حواریوں کو ویرا کے وجود سے باخبر رکھا ہو۔

میرے اصرار پر ویرا نے راجا کے اڈے کا رخ کرنے کا ارادہ تو ترک کر دیا لیکن اپنے جبلی تقاضوں کے تحت مجھے اپنے ساتھ لے جانے پر اڑ گئی۔ سچی بات یہ تھی کہ مارٹن کا گھر مخدوش ہونے کے بعد میرے لیے شہر میں کوئی محفوظ ٹھکانا نہیں رہا تھا مجھے خود کو ہر قیمت پر تنظیم کے لوگوں کی نگاہوں سے بچانا تھا تاکہ وہ میرے وجود سے لاعلم اسی خیال میں مگن رہیں کہ میں لائیٹڈ کافج کی تباہی کے ساتھ ہی موت کے منہ میں چلا گیا تھا مگر روپوشی کی خاطر ویرا کے ساتھ قیام میرے لیے قیمت سے ہرگز کم نہ ہوتا۔

میں سلطان شاہ کے ساتھ مل کر کچھ اور ہی منصوبہ بندی کا منتظر



تھا اور ویرا کو اپنے اس پروگرام سے لاعلم رکھنا چاہتا تھا اس لیے ویرا کے سر سے وہ بھوت اتارنا ضروری تھا۔

جب میں نے اسے یاد دلایا کہ لاہور سے واپسی پر اس نے خود مجھے دور رہنے کا مشورہ دیا تھا تو اب کیوں ساتھ رہنے پر مصر ہو رہی تھی تو اس نے بتایا کہ اس وقت حالات غیر یقینی تھے اب شبہات کی دھند چھٹ چکی تھی اور وہ اپنے حریفوں سے آگاہ ہو چکی تھی۔ رہی سہی کسر نگرانی کرنے والے کی موت نے پوری کر دی تھی۔ اسے یقین تھا کہ قلیل سی مدت میں اپنے دو وفادار آدمیوں کی پُراسرار گمشدگی کے بعد ولادو مزید دو آدمیوں کو داؤ پر لگانے کی جسارت نہیں کر سکے گا۔

ہم ویرانوں کو بہت پیچھے چھوڑ کر روڈ اسٹیشن سے آگے شہر کے آباد علاقے میں داخل ہو چکے تھے اور رد و کد جاری تھی۔ میں نے وقت حاصل کرنے کے لیے پیاس کا بہانہ کرتے ہوئے ویرا کو لب سڑک واقع ایک اسنیک بار پر گاڑی روکنے پر مجبور کر دیا۔ سلطان شاہ نے ہماری تقلید کی مگر کیونکہ وہ پروگرام سے لاعلم تھا۔

سلطان شاہ کی طرف ذہن منتقل ہوتے ہی مجھے ایک معقول بہانہ سوجھ گیا۔ میں نے ویرا سے کہا کہ جب تمام وقت میں سلطان شاہ میرے ساتھ لگا رہا تو اب ذرا سی تبدیلی کے لیے اسے تنہا چھوڑنا مناسب نہ ہوگا پھر میں لندن روانگی سے پہلے اس کا کوئی اور بندوبست بھی کرنا چاہتا ہوں جو ویرا کے ساتھ رہتے ہوئے ممکن نہیں ہے۔

ویرا نے لاکھ متبادل تجاویز پیش کیں لیکن سلطان شاہ کی ذات اس موقع پر میرے لیے بہت مضبوط بہانہ ثابت ہوئی اور بالآخر ویرا کو قائل کرنے میں کامیاب ہو ہی گیا۔

"پھر تم کہاں قیام کرو گے؟" اس نے ہتھیار ڈالتے ہوئے سوال کیا۔

"فون پر آگاہ کر دوں گا ابھی تو خود بے خبر ہوں۔" میں نے کولڈ ڈرنک کی بوتل سے آخری گھونٹ لیتے ہوئے کہا۔

"بس یہ خیال رہے کہ میں ایک دو روز میں لندن روانہ ہو جاؤں گی۔"

"اور اگر ولادو کا پیغام فراڈ ثابت ہوا؟" میں نے ازراہِ تمسخر سوال کیا۔

"اس صورت میں اکیلی چلی جاؤں گی۔ ویسے مجھے امید نہیں کہ اوبروالون کے احکام کے بارے میں ولادو مجھ سے جھوٹ بولے گا بس خوش قسمتی سے اسے فائدہ اٹھانے کا موقع مل گیا۔"

"میری بھی یہی کوشش ہے کہ جلد از جلد نکل جاؤں جیسے ہی ویرا کا مسئلہ حل ہوا روانہ ہو جاؤں گا۔"

"عزرائیل سے مل کر مجھے بھول تو نہیں جاؤ گے؟" اس نے ہنستے ہوئے سوال کیا لیکن اس کے لہجے میں کسک موجود تھی۔

"محبت اور دوستی۔ دو الگ راستے ہوتے ہیں جو کبھی ایک دوسرے کو نہیں کاٹتے۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "تم کو دوست بنایا ہے اور یہ دوستی نبھاتا رہوں گا۔"

"یاد رکھنا کیا کہہ گئے ہو۔" وہ معنی خیز لہجے میں بولی۔ "ایسا نہ ہو کہ تمہیں اپنا وعدہ یاد دلانے کے لیے دوبارہ عزرائیل کو اغوا کرانا پڑ جائے۔"

"وہ نوبت تو بعد میں آئے گی پہلے اس سے ملاقات تو ہونے دو۔" میں نے ہنس کر کہا۔

منزلیں الگ ہو گئی تھیں لہٰذا میں ویرا کو الوداع کہہ کر سلطان شاہ کی گاڑی میں سوار ہو گیا۔ ویرا نے بہت تیزی کے ساتھ گاڑی وہاں سے نکالی تھی شاید ہمارا وجود اس کے لیے مایوسی اور دل آزاری کا سبب بنا تھا۔ سلطان شاہ طویل تنہائی سے اکتایا ہوا نظر آ رہا تھا۔ اس نے اپنی گاڑی کی رفتار سست رکھی اور دیکھتے ہی دیکھتے ویرا کی کار ٹریفک کے ہجوم میں لہراتی ہماری نظروں سے اوجھل ہو گئی۔

میں نے سلطان شاہ کے پوچھنے سے پہلے ہی اسے بلیک سی سے چوکھنڈی کے قبرستان تک پہنچنے کی کہانی اختصار کے ساتھ سنانا شروع کر دی۔

"اور اب مسئلہ ہے قیام کا۔" میں نے وہ روداد ختم کرنے کے بعد آخر میں کہا۔

"میں خود اس بارے میں سوچ رہا تھا۔ لانڈھی ریلوے کراسنگ کے سامنے سے گزرتے ہوئے مجھے خیال آیا تھا کہ قائدآباد میں بھی میرے کئی شناسا رہتے ہیں تم تنگ مکان میں ایک دو دن گزارہ کر سکو تو کوئی نہ کوئی پناہ دے ہی دے گا۔ ان سادہ دل لوگوں سے ہم زیادہ اونچی نہ ہانک سکیں گے۔"

"بہترین تجویز ہے۔" میں نے بلاتامل اس سے اتفاق کرتے ہوئے کہا۔ "ہم شہر میں ہوتے ہوئے بھی شہر کے باہر ہوں گے سواری ہونے کی وجہ سے کوئی دقت بھی نہ ہوگی۔"

"بس تو پھر یہ یاد رکھنا کہ یہ گاڑی میری ملکیت ہے جسے میں ٹیکسی کے طور پر چلاتا ہوں اور تم میرے دوست ہو۔"

"یار کیا رکھوں صفت بھی کچھ ہے۔" میں نے کہا۔ "گاڑی کے تم مالک ہو۔ اسے لاوارث چھوڑنے سے بہتر ہوگا کہ لندن جاتے ہوئے اپنے اس محسن ہی کو دے دینا جو ہمیں پناہ دے گا۔"

"پناہ دینے والے کی تو لاٹری نکل آئے گی۔" وہ قہقہہ مارتے ہوئے بولا۔ "وہ یہی سمجھے گا کہ کار چوری کی ہے ورنہ اس کو دو میں

"ہمیں نہیں پتہ کون کس کو دیتا ہے۔"

اگلے ٹریفک سگنل سے سلطان شاہ نے یوٹرن لے کر کار ذرا پیچھے گھما لیا۔ اب ہمارا رخ دوبارہ لانڈھی کی طرف ہو چکا تھا۔

"اب یہ رقم بھی ہاتھ آگئی ہے ہمیں کوشش کرنا چاہیے کہ گل بیبا یہاں سے نکل جائیں۔ یہاں رکے رہے تو دوبارہ شہزاد سے دوچار ہو جائیں گے۔" میں نے رقم کا لفافہ کھول کر ڈیش بورڈ اور اس سے متعلق جعلی شناختی کاغذات نکالتے ہوئے کہا۔ "ویسے یہ بہت ضدی طبیعت کی مالک ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ہم دونوں کی موجودگی سے شہ پا کر وہ دراز دست اُلجھ ہی پڑے۔"

"یہ عورت کچھ عجیب ہی خمیر سے بنی ہوئی معلوم ہوتی ہے۔ معلوم ہوتا کیا ہے، وہ تو ہے ہی۔ خود سوچو کہ اتنی عمر گزار لینے کے باوجود وہ زمانے کے سرد و گرم تھپیڑے کھا کر اپنے باپ کو تلاش کرتی پھر رہی ہے۔ دراصل ولدیت سے اس محرومی کی بنا پر وہ شدت سے احساسِ کمتری کا شکار ہو گئی ہے اسی لیے اپنا وجود منوانے کے لیے خلوت سے جلوت تک ہر مقام پر انتہا پسندی سے کام لیتی ہے اور اسی قدر حساس بھی ہے ورنہ اتنی آسانی کے ساتھ ہمارے ساتھ تعاون پر آمادہ نہ ہو گئی ہوتی۔"

"میں تو پیدائشی مجرد ہوں۔" وہ ہنس کر بولا۔ "عورتوں کی فطرت کو تم ہی سمجھ سکتے ہو۔ ہمارے قبیلے میں مرد عورت کو نہیں سمجھتا بلکہ عورت مرد کے مزاج کو سمجھنے پر مجبور ہوتی ہے۔"

"رواجی طور پر شاید یہ درست ہو لیکن اصولاً یہ قطعی غلط ہے۔ عورت اگر محبوبہ یا بیوی ہوتی ہے تو ماں اور بہن بھی ہوتی ہے۔ ان رشتوں کو کسی طرح نظرانداز نہیں کیا جا سکتا۔"

"تم یہ نہیں سمجھ سکتے۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا۔ "ماں صرف ماں ہوتی ہے اور بہن صرف بہن۔ بہن کو عورت سمجھنا گالی ہوتی ہے۔ عورت تو بس بھیڑ بکری ہوتی ہے جسے اپنی مرضی پر چلایا جا سکتا ہے۔"

فاصلہ طویل تھا اور موضوع دلچسپ لہٰذا میں بھی خاموشی اختیار کرنے کے بجائے اس کے ساتھ بحث میں الجھا رہا اور اسی اثنا میں گاڑی شاہراہ سے دائیں طرف مڑ کر اس خونی ریلوے کراسنگ سے گزر گئی جو ہر برس متعدد انسانی جانوں کی بھینٹ لینے کے باوجود بدستور شہر کی معروف ترین عام گزرگاہوں میں شامل ہوتا تھا۔ کراسنگ سے آگے اسے آبادی کی طرف مڑتے دیکھ کر مجھے اچانک ایک اہم نکتہ یاد آ گیا۔ "کسی بال بچے دار دوست کے یہاں پہنچ جاتا میں گھٹ کر رہ جاؤں گا۔"

"یہاں سب غریب اور مزدور طبقہ رہتا ہے۔" اردو سپاٹ لہجے میں کہنے لگا۔ "جو پرانے ہیں انھوں نے بال بچے بلا لیے ہیں۔

نئی نسل کے بیشتر مزدور ٹولیوں کی صورت میں اجتماعی زندگی گزار رہے ہیں۔ ٹھکانا ان ہی کے پاس مل سکے گا۔ بال بچے داروں کو تو خود سر چھپانے میں دشواری ہوتی ہے بلکہ کبھی کبھار تو ماں باپ اکتا کر بچوں کو خود باہر ہانک دیتے ہیں۔ وہ بے چارے تمہیں کہاں جگہ دے سکیں گے۔ ان کا تو ذکر کرنا بھی مناسب نہ ہوگا۔"

اسی سڑک پر ایک جگہ گنجائش دیکھ کر سلطان شاہ نے کار کچے میں اتار کر پارک کر دی۔ "تم بیٹھو میں ذرا سی دیر میں واپس آتا ہوں۔" یہ کہہ کر وہ چلا گیا۔

بنیادی طور پر وہ جھونپڑیوں اور نیم پختہ مکانات پر مشتمل رہائشی علاقہ تھا لیکن ان کے درمیان جابجا چائے خانے اور روزمرہ ضروریات کی اشیاء کی دوسری دکانیں بھی تھیں۔ قرب و جوار میں بڑی چھوٹی فیکٹریاں واقع ہونے کی وجہ سے اس سڑک سے ہر وقت نئے ماڈلوں کی چمکتی دمکتی گاڑیاں گزرتی رہتی ہوں گی مگر وہاں رہنے والوں کے لیے یہ بات عجیب سی تھی کہ ان کی بستی میں رہنے والے کسی شخص کا ملاقاتی رکشے یا ٹیکسی کے بجائے ایک معقول سی پرائیویٹ کار کا مالک ہو۔ بچے دور کھڑے گاڑی کی طرف دیکھ کر سرگوشیاں کرتے رہے لیکن کسی نے قریب آنے کی کوشش نہیں کی۔

چند منٹ بعد سلطان شاہ آیا تو خوش تھا۔ "چلو گل بادشاہ موجود ہے۔"

میں کار کا دروازہ مقفل کر کے اس کے ساتھ ہو لیا۔ اس بار ہم مین روڈ سے ہٹ کر ایک گنجان آبادی میں داخل ہوئے تھے اور سو قدم چل کر سلطان شاہ ایک مختصر سے چائے خانے کے سامنے رک گیا جہاں ایک چبوترے پر بنی ہوئی انگیٹھیوں پر گندی چینکیوں اور چائے دانیوں میں پانی جوش کھا رہا تھا اور فضا چائے کی تیز بو سے لبریز تھی۔

چبوترے پر بیٹھا ہوا شخص پنجوں کے بل آگے جھک کر بڑے تپاک کے ساتھ مجھ سے ملا تھا مگر نگاہیں چار ہوتے ہی اس کے چہرے پر پل بھر کے لیے عجیب سی کیفیت آ کر گزر گئی جسے میں کوئی معنی نہ پہنا سکا۔

میری مزاج پرسی کے ساتھ وہ چند ثانیوں تک سلطان شاہ کے ساتھ پشتو میں بھی گفتگو کرتا رہا پھر اس کے ایما پر سلطان شاہ مجھے لے کر اندر بڑھ گیا اور ہم دیوار کے ساتھ بچھی ہوئی سیمنٹ کی بینچوں میں سے ایک پر بیٹھ گئے جہاں پہلے سے تین چار گاہک اپنے سامنے پڑی ہوئی چائے کی پیالیاں رکھے کسی بحث میں مصروف تھے۔

چائے ساز کا کارخانہ اور دکان کا فرنیچر پر مشتمل چبوترے سمیت اس ہوٹل کا رقبہ بمشکل پندرہ فٹ کے مربع پر مشتمل ہوگا

مگر اندر جگہ کی کمی کو باہر ہی تو ہل نے جیب ڈال کر پورا کر لیا گیا تھا لیکن حیرت کی بات یہ تھی کہ باہر کے مقابلے میں اندر چھت کی بلندی خاصی کم تھی جس کا عقدہ تھوڑی سی کوشش کے بعد حل ہو گیا۔ ہوٹل کی اندرونی چھت اس تخت پوش پر ذرا کی ہوئی تھی اور اس میں چوبی زینے کے قریب ایک جگہ اتنا خلا نظر آ رہا تھا کہ اس میں سے آدمی گزر کر اوپر جا سکتا تھا۔

ہمارے داخل ہونے پر وہاں پہلے سے موجود گاہکوں کی توجہ چند لمحوں کے لیے ہماری طرف مبذول ہوئی تھی لیکن پھر وہ ہماری طرف سے بے پروا نظر آنے لگے تھے۔ اسی اثنا میں گل بادشاہ جو ہوٹل کا مالک ہونے کے ساتھ وہاں کا واحد خدمت گار بھی تھا ایک کڑک چائے کی پیالی والے کو بٹھا کر دوبارہ مزاج پرسی کرتا ہوا ہمارے پاس آ بیٹھا۔ اس بار اس نے میزبانی کے آداب ملحوظ رکھتے ہوئے کھڑی اردو کا سہارا لیا تھا جو میں بہ آسانی سمجھ سکتا تھا۔

دوسرا بار والا فرد بھی میز پر تمام چینی کی ایک سبز کیتلی جس سے چائے اور تین پیالیاں رکھ گیا اور گل بادشاہ نے چائے پیالیوں میں انڈیلتے ہوئے سلطان شاہ سے طویل غیر حاضری کا شکوہ شروع کر دیا۔ اس دوران میں نے محسوس کیا کہ گل بادشاہ بار بار میری طرف دیکھے جا رہا تھا۔

سلطان شاہ نے اسے بتایا کہ ہم دونوں حیدرآباد سے آئے تھے۔ ارادہ یہ تھا کہ اس ہوٹل میں شب بسری کے بعد مجھے اگلے دن شہر کی سیر کرنا اور سلطان شاہ اپنے کام سے فارغ ہو کر شام تک مجھے لیتا ہوا واپس لوٹ جاتا۔

"ہوٹل گیا تو لعنت ہے گل بادشاہ خان پر۔" میزبان ہوٹل کا نام سنتے ہی حسب توقع بھڑک گیا۔ "برادر نعیم کو اگر ہمارا ڈیرا پسند نہیں تو تم اسے ہوٹل چھوڑ کر ادھر آ جاؤ۔ رات میں ہم باتیں کریں گے۔" تعارف کے دوران ان کے درمیان میرا نام نعیم ہی قرار پایا تھا۔

"پسند کی بات نہیں گل بادشاہ!" میں نے انجان بنتے ہوئے نرم لہجے میں کہا۔ "ابھی تو میں نے تمہارا ڈیرا دیکھا بھی نہیں مگر......"

"اگر مگر کچھ نہیں۔" گل بادشاہ نے میری بات کاٹ دی۔ "ہمارا ڈیرا یہ ہے...... ادھر...... اوپر۔" اس نے ہاتھ کے اشارے سے چھت کی طرف اشارہ کیا اور دلار کے ساتھ کہا۔ "سلطان خان ہمارا بھائی ہے۔ تم اس کے ساتھ آیا تو تم بھی ہمارا بھائی ہے۔ اوپر ہمارا ذاتی کمرہ نہیں ہے، بس جھاڑیں پھونکنے کا بستر ہے؟"

"بس یہی مجبوری ہے۔" سلطان شاہ نے بے بسی کے ساتھ کہا۔ "میرے ساتھ دس آدمی بھی ہوں تو گل بادشاہ اپنی چھت کی چنائی کی پروا کیے بغیر ایک کو بھی کہیں اور شب باشی نہ ہونے دے گا ورنہ ناراض ہو جائے گا۔ اسی لیے جب میں جلدی میں آتا ہوں تو اس سے ملے بغیر لوٹ جاتا ہوں۔"

"او سے برادر، دل مضبوط ہونا چاہیے۔" وہ خاص قوت کے ساتھ اپنے اپنی بغل پر ہاتھ مار کر بولا۔ "چھت گرے گا تو گل بادشاہ تم سے پہلے نیچے دبے گا۔ ابھی تم خلاص چائے پی کر تم اوپر چڑھ جاؤ۔ تھوڑی دیر میں میں بھی تمہارے پاس آتا ہوں۔"

ہمارا مسئلہ خلاف توقع بہت آسانی کے ساتھ حل ہو گیا تھا۔ سلطان شاہ نے اسے گاڑی کے بارے میں بتایا تو اس نے فوراً رنگ معلوم کر کے اسے مطمئن کر دیا کہ وہ اوپر آنے سے پہلے کسی کی ڈیوٹی وہاں لگا دے گا کہ وہ گاڑی کے قریب ہی سوئے۔ ہمیں فکر مند ہونے کی ضرورت نہیں۔

چائے نوشی کے دوران میری متجسس نگاہیں وہاں کوئی ایسی چیز تلاش کرتی رہیں جس کے ذریعے دو چھت پر پہنچا جا سکے مگر وہاں ایسی کوئی چیز موجود نہیں تھی۔

جب اجلاس برخواست ہوتے ہی وہ تجسس بھی دور ہو گیا۔ چبوترے پر چڑھ کر پہلے انگلیوں پھر ہتھیلی کے سہارے اپنا وجود اٹھاتے ہوئے مجھے احساس ہوا کہ وہ خالص مردانہ طریقہ تھا۔ صنف نازک کو کبھی اس مشقت سے گزرنا پڑتا تو چھت سے لٹکی شامیانے اور ڈلکری کی کوئی جگہ صورت سے دیکھی جا سکتی ہے۔ گرفت چھوٹی تو مجھ جیسے ہر پورے وجود کو چبوترے کے راستے سنگلاخ فرش پر دے مارتی۔

وہ چھت ہر لحاظ سے صاف ستھری اور آرام دہ تھی۔ ایک چٹائی میں قدم اور آمنے سامنے کے بعد جتنی جگہ فرش تھی سب ملکی اور غیر ملکی اداکاراؤں کے رنگین پوسٹروں سے سجا دی گئی تھی۔ وی سی آر، وی سی پی اور ٹی وی کے علاوہ مختصر سا ڈی سی پی بھی موجود تھا۔ داخلے کے راستے کے اوپر اسی قسم کا ایک اور خلا نظر آ رہا تھا مگر وہ ایک نفیس اور مضبوط لکڑی کی سیڑھی کے ذریعے قابل رسائی تھا۔ سلطان سے پتا چلا کہ اس کے اوپر چھت پر غسل و حاجت روائی کی سہولیات میسر تھیں۔

وہاں بیٹھنے کے بعد جب میں نے سلطان شاہ کو گل بادشاہ کے بار بار مجھ پر چونکنے اور بار بار میری طرف دیکھنے کے بارے میں آگاہ کیا تو وہ فکر مند نظر آنے لگا۔

"یہ بات تمہیں پہلے ہی بتا دینا چاہیے تھی تاکہ ہم یہاں نہ ٹھہرتے۔" اس نے دھیمی تشویش زدہ آواز میں کہا۔

"کیوں؟ کیا یہ تمہارے بھروسے کا آدمی نہیں ہے؟" میں نے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔ "خطرے کی طرف تو میرا ذہن گیا ہی نہیں تھا پھر مجھے تم سے علیحدگی میں بات کرنے کا موقع ہی کہاں ملا، نیچے تو ہماری سرگوشی تک اس کے کانوں میں پڑ سکتی تھی۔"

"وفادار اور دوستوں کے لیے کٹ مرنے والا آدمی ہے لیکن

تم نے جو کچھ بتایا اس سے اندازہ ہو رہا ہے کہ وہ تمہیں پہچاننے کی کوشش کر رہا تھا۔ اگر اس نے تمہیں ڈومنی کی حیثیت سے پہچان لیا تو وہ مجھ سے ہمیشہ کے لیے متنفر ہو جائے گا کہ میں نے اس پر بھروسا نہیں کیا اور تمہیں اس سے نعیم کے فرضی نام سے متعارف کرایا۔“

”پھر تو یہ بھی ہو سکتا ہے کہ وہ اسے اپنی بے عزتی تصور کرتے ہوئے تمہیں کوئی نقصان بھی پہنچائے۔“ سلطان کی تشویش میری سمجھ میں آ گئی تھی گل بادشاہ جیسے لوگ محبت اور نفرت کے معاملے میں انتہا پسند اور مغلوب الغضب ہوتے ہیں۔ انا کو ذرا بھی ٹھیس پہنچے تو برسوں کی رفاقت لمحوں میں خونخوار دشمنی میں بدل جاتی ہے۔

”میرا خیال ہے کہ ابھی ہمارے پاس وقت ہے۔“ اس نے پر تفکر انداز میں کہا۔ ”وہ تمہیں پہچاننے کی کوشش ضرور کر رہا ہے لیکن پہچان نہیں سکا ہے ورنہ اس کا رویہ فوری طور پر جارحانہ ہو جاتا۔ وہ نوبت آنے سے پہلے ہمیں یہاں سے نکل بھاگنا چاہیے۔“

”اگر تم مناسب سمجھو تو یہاں سے بھاگنے کے بجائے اسے اعتماد میں بھی لے سکتے ہو۔ بڑی خوبصورتی سے بات بنائی جا سکتی ہے کہ بچے کا بچوں کی موجودگی میں تم نے میرا اصل نام بتانا مناسب نہ سمجھا۔ گل بادشاہ کا نہ تام میرے ذہن میں ہے نہ شکل۔ یہ بھی دیکھنا ہو گا کہ اس نے مجھے کس حوالے سے پہچانا ہے۔“

”ٹھیک ہے میں اسے یہیں بلاتا ہوں۔“ یہ کہہ کر سلطان شاہ دو چھتی سے نکاسی والے خلا کے قریب پہنچا اور گل خان کو آواز دی۔ جواب میں نیچے سے کسی نے پشتو میں جواب دیا اور سلطان شاہ بھی اسی زبان میں کچھ کہہ کر واپس لوٹ آیا۔

پتا چلا کہ گل بادشاہ ہوٹل سے کہیں گیا ہوا تھا۔ سلطان شاہ نے اس کے جانشین کو پیغام دے دیا تھا کہ وہ جیسے ہی واپس آئے اسے اوپر بھیج دیا جائے کیونکہ ایک فوری کام در پیش تھا۔

”وہ اس وقت کہاں گیا ہو گا ہوٹل چھوڑ کر؟“ میں نے تشویش زدہ لہجے میں کہا۔

”ہو سکتا ہے کہ گاڑی کی دیکھ بھال کے لیے کسی کو ہدایت دینے گیا ہو۔“ سلطان شاہ نے سرسری سے لہجے میں کہا۔ ”ابھی اس کی طرف سے اتنا بدظن نہ ہونا چاہیے۔“

میں نے اضطراری طور پر سگریٹ سلگائی اور صورت حال پر غور کرنے لگا۔ گل بادشاہ، سلطان شاہ کا دوست تھا اس لیے میں نے اس کے مشورے پر خاموشی تو اختیار کر لی تھی لیکن میرے ذہن پر فکر سوار ہو گئی تھی۔ نجانے کیوں مجھے ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ دو چھتی ہمارے لیے چوہے دان بننے والی ہو۔

جب بیٹھے بیٹھے حدت سے تجاوز کرنے لگی تو میں سگریٹ پیتے ہوئے کمرے میں چہل قدمی کرنے لگا۔ سلطان شاہ اس وقت میری دلی کیفیت کو خوب سمجھ رہا تھا لیکن اس نے زبان کھولنے کے بجائے خاموشی اختیار کیے رکھنا ہی مناسب سمجھا۔

پھر خدا خدا کر کے نیچے سے گل بادشاہ کی آواز سنائی دی بالآخر اس کی انگلیاں اوپر رسائی کرنے والے خلا سے گزر کر چوبی فرش کے کناروں پر جم گئیں۔ پلک جھپکتے میں وہ اوپر آ چکا تھا۔ اس سے پہلے ہی میں اپنا اضطراری انداز ترک کر کے بیٹھ چکا تھا۔

”کو سلطان خانا! کیا بات ہے؟“ اس نے ہاتھ جھاڑتے ہوئے بے تکلفانہ لہجے میں سوال کیا تھا۔

”بیٹھ جاؤ۔ تم سے کچھ اہم باتیں کرنا ہیں۔“ سلطان شاہ نے سنجیدگی کے ساتھ کہا اور وہ بغور میرے چہرے کی طرف دیکھتے ہوئے ہمارے قریب ہی بیٹھ گیا۔

”تم کہاں گئے ہوئے تھے برادر؟“ میں نے نرم لہجے میں جاننا چاہا۔

”ہمارے کو فرق کرو یا تم اپنا کام نبٹاؤ۔ ہم پریشان ہے کہ سلطان کو ہمارا کیا ضرورت پڑ گیا۔“ اس کے لہجے سے واقعی تشویش کا اظہار ہو رہا تھا۔

”بچے تمہارے گاہک بیٹھے ہوئے تھے اس لیے میں کھل کر بات نہ کر سکا۔“ سلطان شاہ نے چنے تلے الفاظ میں احتیاط سے اپنی بات شروع کی۔ ”میرے دوست کو کچھ لوگوں سے اپنی جان کا خطرہ ہے اس لیے اس نے نعیم کا فرضی نام اختیار کیا ہوا ہے مگر اس کا اصل نام ڈومنی ہے۔“

گل بادشاہ کا ردعمل قابل دید تھا پہلے اس کے چہرے پر خوشی کی چمک نمودار ہوئی جو لمحہ بھر میں حیرت میں ڈھل گئی پھر وہ متاسفانہ انداز میں سر ہلانے لگا۔

”تم نے یہ راز بتانے میں بہت دیر کر دی خانا۔“ وہ دردمندانہ لہجے میں بولا۔ ”مجھے تو دیکھتے ہی شبہ ہوا تھا کہ صورت جانی پہچانی ہے لیکن تم نے فوراً ہی غلط نام بتا کر شبے میں ڈال دیا اور میں یہ کہہ بھی نہیں سکا کہ تمہارا دوست میرے لیے اجنبی نہیں ہے۔ اب تو میں کچھ بھی نہیں کر سکتا۔ اپنے ہاتھ پیر میں نے خود کاٹ لیے ہیں۔“

”کیا مطلب ہے؟ کھل کر بات کرو گل بادشاہ۔“ سلطان شاہ اسے شانوں سے پکڑ کر جھنجوڑتے ہوئے دبی دبی ہذیانی آواز میں بولا۔

”میں ابھی ولی سے آ رہا ہوں۔ میں نے اس کے دشمنوں کو مخبری کر دی ہے۔“ وہ مایوسانہ لہجے میں بولا۔

سلطان شاہ کے چہرے کا رنگ فق ہو گیا۔ میں اچھل کر

حلق میں اٹک گیا۔ آخر کار میرے بدترین خدشات نے حقیقت کا روپ دھار ہی لیا تھا۔

"یہ تم نے کیا کیا گل خان؟" سلطان شاہ دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام کر کراہا۔

"سچی بات۔" وہ اپنی شہادت کی انگلی اپنے سینے پر رکھ کر بولا: "میں سمجھا کہ یہ دوست تم کو بھی اتنا ہی چاہتا ہے، میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ تم مجھ کو جان بوجھ کر غلط نام بتاؤ گے۔"

"مجبوری تھی گل خان!" سلطان شاہ بے بسی کے ساتھ بولا: "ہوٹل میں تمہارے گاہک بیٹھے تھے، میں نے سوچا تھا کہ اوپر آؤ گے تو پوری بات بتا دوں گا۔"

"تمہاری وجہ سے مجھے اپنی آنکھوں پر یقین نہیں آ سکا تھا۔ مجھے بس شبہ تھا اور میں نے ان لوگوں کو بھی اپنے شبے سے آگاہ کیا ہے۔ تصدیق کیے بغیر وہ اس پر ہاتھ نہیں ڈالیں گے لیکن سچی بات کہتا ہوں وہ اب تک یہاں آ گئے ہوں گے۔"

صورت حال یک بیک بے حد سنگین ہو گئی تھی۔ میرا نام اور میری صورت شہر میں اتنی بھی غیر معروف نہیں تھی جتنی میں سمجھ رہا تھا۔ پناہ حاصل کرنے کے لیے لانڈھی جیسا دور افتادہ علاقہ بھی اب پناہ دیتا نظر نہیں آ رہا تھا۔

"اگر مخبری سے بڑھ کر تمہاری مجھ سے کوئی عداوت نہیں ہے تو ہم دونوں کو خاموشی سے نکل جانے دو۔ ہم شہر میں کہیں بھی اپنا انتظام کر لیں گے۔"

"تم باہر قدم بھی نہیں نکال سکتے۔" وہ مایوسانہ لہجے میں بولا: "باہر مسلح آدمی تمہاری گھات میں بیٹھے ہوئے ہیں۔ تمہیں پہچانتے ہی وہ بے دردی کے ساتھ تمہیں گولیوں کی باڑھ پر رکھ لیں گے۔ انہیں یہ بھی پروا نہ ہو گی کہ تمہارے ساتھ دو چار بے گناہ راہگیر بھی مارے جائیں گے۔ اب تک تمہاری گاڑی بھی ان کے گھیرے میں آ چکی ہو گی۔ جب تک تم اندر ہو میری امان میں ہو۔ تم دس دن بھی باہر نہیں نکلو گے تو وہ تمہارا انتظار کرتے رہیں گے۔"

میں بے اختیار اپنی جگہ چھوڑ کر کھڑا ہو گیا۔ وہ جو کچھ بتا رہا تھا وہ بہت سنگین تھا۔ ہوٹل میں قدم رکھتے ہی میری چھٹی حس نے خطرے کا جو الارم دیا تھا وہ سلطان شاہ کی تمام تر خوش خیالی کے باوجود درست ثابت ہوا تھا۔ باہر ہر طرف موت ڈیرے ڈالے ہوئے تھی اور ہم دونوں اس چوہے دان میں بند تھے۔

وہ تو غنیمت تھا کہ اس وقت ہم دونوں مسلح تھے۔ سلطان شاہ کے پاس انگلینڈ بولٹ فاصل میگزین سمیت موجود تھا۔ میرے پاس آخری تنگا دم سے چھینا ہوا پستول موجود تھا جس سے ایک بھی گولی نہیں چلائی گئی تھی۔ بس غیر ارادی طور پر ہی ہم نے اسے گاڑی میں چھوڑنا مناسب نہیں سمجھا تھا ورنہ اس وقت نہتے رہ جاتے۔ ہماری تمام سفری دستاویزات ٹریول ایجنٹ کے پاس تھیں اور کریڈٹ کارڈ سمیت ساری رقم میری تحویل میں تھی۔ فرار کی کوئی راہ مل جاتی تو ہم کار چھوڑ کر بہ آسانی کوئی بھی راہ اختیار کر سکتے تھے۔

"تم نے ہمیں امتحان میں ڈال دیا ہے گل بادشاہ۔" سلطان شاہ کے لہجے میں ہلکی سی ناگواری پیدا ہو گئی تھی: "دشمنوں سے اتنا ہی پیار تھا تو ان کو مخبری پہنچانے سے پہلے مجھ سے تو اعتماد میں بات کر لی ہوتی۔"

"اب تو تیر کمان سے نکل چکا ہے، جو چاہو کہتے رہو، حالات بدل نہیں سکتے۔" اس نے مضبوط اور پُراعتماد لہجے میں کہا: "اللہ کی ایک ہی صورت ہے کہ مجھے اسلحہ کے زور پر یرغمال بناؤ اور میری آڑ میں نکل جاؤ۔"

"ہو سکتا ہے کہ وہ تمہاری زندگی کی پروا کیے بغیر فائر کھول دیں۔" وہ فکرمندانہ لہجے میں بولا۔

"میں اس موت کو اپنی سزا سمجھ کر قبول کرنے کو تیار ہوں۔" اس کا لہجہ اٹل تھا۔

"اتنی عجلت مناسب نہیں۔" میں نے چند ثانیوں کے سکوت کے بعد کہا: "ہم یہاں رات تو گزار لے سکتے ہیں۔ آپ بے فکر رہیں تب تک مسلح آدمیوں کو کوئی تشویش نہیں ہو گی۔ ہاں دن چڑھے بھی ہم اندر مقید رہے تو وہ چوکنا ہو جائیں گے۔ اس لیے ہمیں رات بھر میں سوچ کر کوئی نہ کوئی راہ نکالنا ہو گی۔"

"اگر ابھی بھی تم مجھے دشمن کا اصل نام نہ بتاتے تو تمہارے منہ سے ایک لفظ نہ بتاتا اور تم باہر نکلتے ہی بے خبری میں مارے جاتے۔ تم سچ بولے تو مجھے بھی مجبوراً زبان کھولنا پڑی ورنہ جیسے تم میرے دوست ہو اسی طرح تمہارا دشمن مجھے عزیز ہے۔"

اس کے آخری فقرے نے مجھے چونکا دیا۔ اس وقت بس تنظیم ہی میرے لیے کوئی پیاسی ہو سکتی تھی لیکن ان کی صفوں میں بظاہر ایسا کوئی شخص نہیں تھا جو گل بادشاہ کا اس حد تک ہم مزاج ہوتا کہ ان دونوں کی رفاقت مثالی سمجھی جاتی۔

"تم نے میرے بارے میں مخبری کس کو پہنچائی تھی؟" میں نے تیزی کے ساتھ سوال کیا۔

پہلی بار اس کے لبوں پر ہلکی سی استہزائیہ مسکراہٹ نظر آئی۔ "بڑی عجیب بات ہے بلوچ کہ تم اپنے دشمنوں کو اتنی جلدی فراموش کر بیٹھے ہو جب کہ تمہارا نام تمہارے دشمن کے ہی نہیں، ہزاروں کے دلوں پر بھی نقش ہے۔"

اسے کوئی پیغام بھیجا تو وہ تھیلیں بھول کر میرے خون کا پیاسا ہو جائے گا کہ میں نے اس کے آدمیوں کو بے خبری میں شکار کو دبوچنے کے موقع سے محروم کر دیا۔ اب تو بس یہی ایک راستہ ہے کہ اس سے مجھے بغیر چپ چاپ نکل جانے کی کوئی ترکیب سوچو۔"

"باہر اس کے کتنے آدمی ہوں گے؟" سلطان نے سوال کیا۔

"کچھ پتا نہیں۔ دو بھی ہو سکتے ہیں اور دس بھی۔" اس نے جواب دیا۔ "میں اس کے ساتھ کام کرتا تھا اس لیے اچھی طرح جانتا ہوں کہ دشمن کا نام معلوم ہو جانے کے بعد اس کی بس یہی آرزو تھی کہ اس کی ایسی ہی بھیانک اور ہولناک لاش دیکھے جیسے اس کے بھائی کی موت ہوئی تھی۔"

کچھ دیر کے لیے کمرے کی فضا پر بوجھل سکوت چھا گیا تھا۔ ہم تینوں اپنی اپنی جگہ سوچوں میں ڈوبے ہوئے تھے۔ فضا میں بس ہوٹل اور گلی سے آنے والی ملی جلی آوازوں کا شور ہی گونج رہا تھا۔

"میرے پاس ایک کلاشنکوف پانچ سو راؤنڈز سمیت موجود ہے، چاہو تو وہ بھی لے جا سکتے ہو۔" گل بادشاہ نے پیشکش کی۔ اپنی جلد بازی سے ہمارے لیے مسئلہ کھڑا کر دینے پر وہ خاصا پشیمان نظر آ رہا تھا۔

"اس کے علاوہ اور کوئی ہتھیار ہے تمھارے پاس؟" سلطان شاہ نے پوچھا۔

"بس اللہ کا نام ہے۔ آج کل کلاشنکوف سے کم کوئی ہتھیار رکھنا ہی بے سود ہے۔" وہ کھسیانی ہنسی کے ساتھ بولا۔

"پھر ہمیں کلاشنکوف کی ضرورت نہیں۔ ہتھیار مرد کا زیور ہوتا ہے، ہم خود غرضی میں تمھیں اس سے محروم نہیں کر سکتے۔" سلطان نے فراخ دلانہ انداز میں کہا۔

"یہ سب پٹھانوں کی روایتیں ہیں، ایسا ہے تو اسے چھپا کر رکھنا پڑتا ہے۔"

کافی دیر کے غور کے بعد اچانک میرے ذہن میں ایک جھماکا سا ہوا اور میں فوراً ہی چھت پر جانے والے زینے کی طرف ہو لیا۔ ان دونوں نے مجھ سے کچھ پوچھنے کی زحمت نہیں کی۔ شاید وہ یہی سمجھے ہوں گے کہ میں کسی ضرورت کے تحت اوپر جا رہا تھا مگر میں اس وقت ایک اور ہی امکان کا جائزہ لینا چاہ رہا تھا۔

چھت پورے ہوٹل کے طول و عرض پر محیط نہیں تھی۔ چاند کی ابتدائی راتیں تھیں لہٰذا یہ امکان نہیں تھا کہ دھندلاتے ہوئے آسمان کے پس منظر میں نیچے سے میرا ہیولا دیکھا جا سکے مگر میں پھر بھی بہت زیادہ محتاط تھا۔ سامنے کی سمت کا تو جائزہ لینا ہی بے سود تھا کیونکہ ادھر بارونق گلی میں بازار واقع تھا۔

ہوٹل کی مختصر سی عمارت کے دائیں بائیں ٹین کی نیچی چھتوں والے چھوٹے چھوٹے مکان تھے لیکن عقبی سمت کا جائزہ لیتے ہی میرے دل میں امید کی کرن پیدا ہو گئی۔

وہ آبادی بہت گنجان اور بے ترتیب تھی لیکن پھر بھی قابضین نے اپنی اپنی ملکیت کی حد بندی کرتے ہوئے اپنی سہولتوں کا خیال رکھا تھا۔ پشت پر مکان ایک دوسرے سے ملے ہوئے ہونے کے بجائے ایک دوسرے سے کم و بیش دس فٹ دور تھے اور اس تنگ سی گلی میں کسی مکان سے نکاسی کا راستہ نظر نہیں آیا تھا۔ "تنگ و گھپ تاریک گلی میں سے اٹھنے والے متعفن بھبکوں سے اندازہ ہو رہا تھا کہ وہ گلی کوڑا کرکٹ پھینکنے کے کام آتی ہو گی۔

سب سے اہم بات یہ تھی کہ عین ہوٹل کی پشت پر ایک دوسرے سے ملحق کچی مکانات کی بلندی ہوٹل جتنی یا اس سے زیادہ بھی تھی جس کے سبب ہوٹل کی عقبی دیوار کا وہ حصہ دیکھا جانا ناممکن ہو کر رہ گیا تھا۔ اس سمت میں گندی گلی ہونے کے باعث کسی دیوار میں کوئی کشادہ کھڑکی نہیں تھی البتہ ایک دو روشن دان نظر آ رہے تھے۔

میں فوراً ہی دو جستی میں واپس لوٹ آیا۔ میری دریافت پر گل بادشاہ کا چہرہ خوشی سے کھل اٹھا کیونکہ آخرکار اس کے مسئلے کی ایک صورت نکل ہی آئی تھی۔

کچھ دیر تک اپنی تجویز کی جزئیات پر دبی آواز میں تبادلہ خیال کرنے کے بعد گل بادشاہ نیچے چلا گیا تاکہ معمول کے مطابق اپنا ہوٹل کا کام سنبھال سکے۔ جاتے جاتے اس نے ہم سے کھانے کے بارے میں بہت اصرار کیا مگر اس گمبھیر صورت حال سے دوچار ہونے کے بعد ہماری بھوک سر سے اڑ گئی تھی پھر یہ شبہ بھی میرے لاشعور میں کلبلا رہا تھا کہ جو کے آدمی بہت بالادست تھے اگر گل بادشاہ ہمارے لیے ہوٹل سے کھانا منگواتا تو وہ اس میں کوئی خواب آور دوا ملا سکتے تھے تاکہ مقابلے کا خطرہ مول لیے بغیر بے ہوشی کی حالت میں ہماری شناخت کرتے اور پھر ہم میں سے جو مطلوب ہوتا اسے خاموشی سے اٹھا لے جاتے۔

گیارہ بجے تک ہوٹل زور و شور سے چلتا رہا جس کا اندازہ نیچے سے آنے والی آوازوں سے ہو رہا تھا۔ اس دوران میں سلطان شاہ نے گل بادشاہ کی ہدایت کے مطابق اس کے سامان میں سے نائیلون کی ایک مضبوط رسی تلاش کر لی تھی جس کے سہارے چھت سے پچھلی گلی میں اترا جا سکتا تھا۔

سلطان شاہ خود بھی اوپر جا کر پورا جائزہ لے آیا تھا۔ اس کا بھی یہی خیال تھا کہ جو کے آدمیوں نے گندی گلی کو نظرانداز کیا ہوا تھا کیونکہ انھیں شبہ تک نہ رہا ہو گا کہ ہماری حکمت عملی سے

سنا تو سمجھ گیا کہ گل بادشاہ ہمیں خطرے سے ہوشیار کر دے گا اور ہم عام راستے کے بجائے عقبی سمت سے فرار ہونے کی کوشش کریں گے۔
صبح کی ڈیوٹی والے سو چکے تھے۔ پہرہ رات دس بجے تک چلے گئے۔ اس کے بعد آخری رونق شاید شام کی ڈیوٹی سے ہوتے والوں کی تھی۔ سوا گیارہ بجے تک پہنچے سناٹا چھانے لگا اور آوارہ کتوں کا شور فضا پر حاوی ہوتا محسوس ہونے لگا۔
سناٹا چھیلنے کے بعد بچے برتنوں کے ساتھ ہوٹل کا فرش بھی دھویا جانے لگا۔ ان سب کاموں سے فارغ ہو کر گل بادشاہ بارہ بجے کے قریب اوپر آیا تو اس کے بشرے سے تکان کا اظہار ہو رہا تھا۔
"ارے تم سوئے نہیں اب تک؟" اس نے حیرت سے پوچھتے ہوئے ہونٹوں پر انگلی رکھ کر ہمیں محتاط ہونے کا اشارہ کیا تھا۔
"تمھارے انتظار میں جاگ رہے تھے، گپ شپ لگا کر سو جائیں گے۔" سلطان شاہ بولا۔
"میں ذرا سی دیر میں تازہ دم ہو کر آتا ہوں۔" گل بادشاہ نے اوپر جانے والے زینے کی طرف بڑھتے ہوئے مجھے اپنے پیچھے آنے کا اشارہ کیا اور میں جوتے پہنے بغیر پنجوں کے بل اس کے پیچھے ہو لیا۔
اس کے محتاط رویے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ ایک مرتبہ پھر سے کوئی گڑبڑ ہو گئی تھی جو اس کے بس سے باہر تھی۔
"سب کچھ گڑبڑ ہو گیا ہے۔" وہ چھت پر پہنچتے ہی دبی دبی سرگوشی آواز میں بولا۔ "وہ لوگ بہت چالاک ہیں۔ ان کا ایک مسلح ساتھی نیچے کھڑکی کے نیچے پر لیٹا اوپر کی سن گن لے رہا ہے۔ وہاں ہم بات کرتا تو دروازہ کھلنا بھی نہ سکیں گے۔"
"اس کے باقی ساتھی کہاں ہیں؟"
"ہوٹل بند ہونے تک آتے جاتے رہے تھے۔ اب قریب بازار میں چھپے ہوئے ہوں گے۔ رات کے سناٹے میں وہ کھلے عام نگرانی نہیں کر سکتے۔ یہاں رہنے والے ان کو پکڑ لیں گے۔"
"تم فکر نہ کرو۔" میں نے سوچتے ہوئے کہا۔ "ہم دو بجے اپنے منصوبے پر عمل شروع کریں گے۔ اس وقت تقریباً ساری آبادی گہری نیند سو چکی ہوگی۔ سب کچھ طے ہے۔ اب ہمیں بولے بغیر خاموشی سے عمل کرنا ہوگا۔"
"اور اگر اسے ذرا بھی آہٹ مل گئی تو وہ اندر سے کنڈی کھول کر اپنے ساتھیوں کو جمع کر لے گا۔ دو چھتی کا فرش تختوں کا ہے جو کبھی بوجھ پڑنے سے چرچرا بھی جاتے ہیں۔" وہ مجھے خوفزدہ نظر آنے لگا تھا۔ "ایک مرتبہ پھر سوچ لو کہ کہیں آخری وقت پر لینے کے دینے نہ پڑ جائیں۔"
"تم ہمت کرو تو سب کچھ آسان ہو سکتا ہے۔" میں نے اس کی چمکتی ہوئی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔
"میں سب کچھ کرنے کو تیار ہوں۔ اب مجھے تمھاری سلامتی سب سے زیادہ عزیز ہے۔"
"ہمارے سو جانے کا بہانہ کر کے اسے اوپر بلا لینا۔ ہم اس کا کام تمام کر دیں گے۔" میں نے جھجکتے ہوئے تجویز پیش کی۔
"قتل کا الزام میرے سر آئے گا۔" خلافِ توقع اس نے بھڑکنے کے بجائے پُرتشویش لہجے میں کہا۔
"راجو اصول پرست ہے، وہ پولیس سے رجوع نہیں کرے گا۔"
"میں جانتا ہوں مگر وہ اپنا حساب خود لینا جانتا ہے۔"
"تمھیں بے دست و پا کرنے کے بعد ہم سب کچھ کر سکتے ہیں۔ تمھارے دفاع کے لیے یہی کافی ہوگا کہ صبح دروازہ توڑ کر ہوٹل کھولا جائے گا اور تم اوپر بندھے ہوئے ملو گے۔"
"اللہ مالک ہے۔" وہ سر جھٹک کر بولا۔ "تم اپنی جان بچانے کی فکر کرو، بعد میں جو ہوگا دیکھا جائے گا۔" میں نے بے اختیار اسے اپنے سینے سے لگا لیا اور پھر ہم دونوں نیچے لوٹ آئے۔
اس وقت ہم تینوں ہی شدید ذہنی دباؤ کا شکار تھے اور آپس میں کئی باتیں کرنے کی ضرورت محسوس کر رہے تھے لیکن نیچے والے کی موجودگی میں یہ ممکن نہیں تھا۔ اس کے ساتھ اسے یہ باور کرانا بھی ضروری تھا کہ ہمیں صورتِ حال میں کسی غیر معمولی تبدیلی کا کوئی احساس نہیں ہوا ہے لہٰذا کچھ دیر تک آپس میں غیر ضروری گفتگو کرتے رہنے کے بعد ہم نے یوں خاموشی اختیار کر لی جیسے سو جانے کا ارادہ رکھتے ہوں لیکن حقیقت یہ تھی کہ ہماری آنکھوں میں نیند کا کوسوں دور بھی پتا نہیں تھا۔ انتظار اور غیر یقینی مستقبل کے تردد نے ہمارے اعصاب کو ہلا کر رکھ دیا تھا۔
بظاہر خاموشی اختیار کر لینے کے بعد میں نے سلطان کے کان میں سرگوشیاں کرتے ہوئے اسے اپنے اور گل بادشاہ کے درمیان ہونے والے خوفناک فیصلے سے آگاہ کر دیا تھا جس کے نتائج پر ہماری سلامتی کا دار و مدار تھا۔
ٹھیک دو بجے گل بادشاہ نے اپنی جگہ چھوڑ دی۔ میں نے دل ہی دل میں اس کی کامیابی کے لیے دعا کی اور وہ پنجوں کے بل چلتا ہوا فرش کے خلا کی طرف بڑھ گیا۔ نیچے اترنے سے قبل اس نے فرش پر گھٹنے ٹیک کر خلا سے نیچے سر جھکا کر خفیف سی کھنکار بلند کی اور پھر کوئی آواز پیدا کیے بغیر آہستگی سے نیچے چلا گیا۔
ہم دونوں تاریکی میں سانس روکے نیچے سے آنے والی

کسی آواز کے منتظر تھے لیکن وہاں گہرا سکوت چھایا ہوا تھا۔

ہوٹل بند ہونے کے بعد نیچے کی روشنیاں تو گل کر دی گئی تھیں لیکن خاموشی اختیار کرنے کے ساتھ ہی ہم نے نیچے بھی اندھیرا کر دیا تھا۔ ایک نادیدہ مسلح دشمن کے مقابلے میں تاریکی ہی ہمارے حق میں بہتر تھی۔ روشنی سے بننے والے سائے بھی ہماری کسی لغزش کی بنا پر اس کو آخری لمحات پر چوکنا کر سکتے تھے۔

نیچے پر ہول موت کا سا سناٹا اور سکوت چھایا ہوا تھا جیسے وہاں کوئی ذی روح موجود نہ ہو۔ میں نے سلطان شاہ کو اشارہ کر کے اپنی جگہ چھوڑی اور داہنے ہاتھ میں دبی ہوئی ڈوری کی مضبوطی کا اندازہ لگاتا ہوا احتیاط سے عین فرش کے خلا کے قریب اس طرح اکڑوں ہو کر بیٹھ گیا کہ نیچے والا مجھے نہ دیکھ سکے۔

پل بھر کے بعد سلطان شاہ بھی میرے قریب آ گیا۔ ہم پوری طرح تیار تھے اور اس جادو بیابانی میں کسی بھی لمحے خونریز کھیل شروع ہو سکتا تھا۔

وقت دھیمے دھیمے سرکتا رہا پھر میرے حساس کانوں میں نیچے سے گہرے گہرے سانسوں کی آوازیں آئیں پھر چند ثانیوں بعد ہم سے چند فٹ کے فاصلے پر خلا میں سے ابھر کر دو انسانی ہاتھوں کی مضبوط انگلیاں فرش پر جم گئیں۔

وہ گل بادشاہ تھا یا ہمارا حریف؟

یہ سوال ذہن میں ابھرتے ہی میرے دل کی دھڑکنیں یکلخت تیز ہو گئیں۔ یہ پروگرام طے کرتے ہوئے وہ معمولی سا نکتہ فراموش کر دیا گیا تھا۔ نہ گل بادشاہ کو مارا جا سکتا تھا اور نہ اپنے دشمن کو پوری طرح اوپر چڑھ آنے کی مہلت دی جا سکتی تھی۔ میں تن بہ تقدیر ہو کر بدترین صورت حال کا مقابلہ کرنے کے لیے تیار ہو گیا۔

میں نے اندھیرے میں ابھی نگاہیں فرش کے خلا پر مرکوز کی ہوئی تھیں پھر جوں ہی ایک انسانی دھڑ کہنیوں کے بل اس خلا میں ابھرا تو میرے وجود میں اطمینان کی ایک لہر سی سرایت کر گئی کیونکہ میں نے اسے پہچان لیا تھا۔ وہ گل بادشاہ تھا۔

اس کے اوپر آنے کے بعد بس ایک لمحے کے لیے نگاہیں چار ہوئیں اور اس نے ہاتھ ہلا کر نیچے کسی کو اوپر آنے کا اشارہ دیا۔ پھر دو ہاتھ خلا میں ابھرے انگلیوں کا زاویہ دیکھ کر میں نے اپنی پوزیشن قدرے تبدیل کی۔ دونوں ہاتھوں میں ڈوری کو پھیلا کر مضبوطی کے ساتھ تھاما اور جوں ہی دوسرا انسانی وجود اس خلا میں سے طلوع ہوا میں نے بجلی کی سی سرعت کے ساتھ اس کے گلے میں ڈوری ڈال کر اسے پوری قوت سے پیچھے گھسیٹ لیا۔

شاید اس نے چیخنا چاہا تھا لیکن میری بے رحمانہ گرفت بہت سخت تھی اس کے حلق سے ایک معمولی سی خرخراہٹ کے بعد کوئی آواز نہ نکل سکی اور اس نے اپنے نرخرے کو موت کے بھیانک شکنجے سے بچانے کے لیے دونوں ہاتھ فرش سے ہٹا لیے۔ ہاتھ ہٹتے ہی اس کے جسم کا سارا زور اچانک ڈوری پر آ گیا۔ مجھے ایک شدید جھٹکا لگا لیکن ٹھیک اسی لمحے اس کا بدن ڈوری کے سہارے خلا میں تقریباً معلق ہو گیا تھا اور اس کے ہاتھ ڈوری ہٹانے کی وحشیانہ کوششوں میں مصروف ہو گئے تھے۔

قریب تھا کہ میں اپنا توازن کھو کر اپنے شکار سمیت فرش کے خلا میں سے ہوتے ہوئے نیچے جا گرتا کہ وہ دونوں ہی موقع کی نزاکت بھانپ کر اس پر ٹوٹ پڑے۔

میں اس کا سر اپنے گھٹنوں میں دبوچ کر پوری قوت سے ڈوری کے سرے کھینچنے لگا۔ سلطان شاہ نے اس کے پیچھے براجمان ہو کر سامنے سے دبوچ لیا تھا۔ اس وقت صورت یہ تھی کہ اس کی کمر فرش کے کنارے سے لگی ہوئی تھی اور نچلا دھڑ خلا سے نیچے معلق بری طرح تڑپ رہا تھا۔

میں نے رسی کے پھندے پر زور لگا کر اسے آہستہ آہستہ اوپر کھینچنا شروع کر دیا۔ اس وقت ہم تینوں کے درمیان بلا کی ذہنی ہم آہنگی پیدا ہو چکی تھی۔ سلطان شاہ میرے مطالبے کے بغیر اسے اوپر لانے میں میری مدد کر رہا تھا اور جوں ہی سخت جان حریف کا بدن اوپر آیا گل بادشاہ نے پوری قوت سے اس کی ٹانگیں جکڑ لیں تا کہ چوبی فرش پر اس کے تڑپنے سے آوازیں پیدا نہ ہو سکیں۔

وہ بری طرح ہمارے شکنجے میں جکڑا ہوا تھا لیکن اس کا بدن بار بار بری طرح مچل رہا تھا۔ ڈوری کے سرے میری ہتھیلیوں میں پیوست ہونے لگے تھے اور وہ چند لمحے مجھے صدیوں پر محیط معلوم ہونے لگے تھے۔ نجانے وہ صورت حال کتنی دیر قائم رہتی پھر آخر کار اس کے بدن نے ایک ایسی شدید جھرجھری لی کہ ایک لمحے کے لیے مجھے خوف ہوا کہ کہیں وہ ہم تینوں کو ہی الٹ کر کھڑا نہ ہو جائے لیکن وہ شاید اس کی زندگی کا آخری لمحہ تھا۔

اس سے گزرتے ہی اس کا بدن ڈھیلا پڑنے لگا مگر میں نے اس وقت تک اس کے نرخرے پر ڈوری کی گرفت ڈھیلی نہیں کی جب تک گل بادشاہ نے اس کی ٹانگیں چھوڑتے ہوئے اس کی موت کی تصدیق نہیں کر دی۔

اس کے شانے سے روسی ساخت کی لوڈ کی ہوئی کلاشنکوف کا تسمہ الجھا ہوا تھا۔ جیبوں میں فاضل راؤنڈز کے ساتھ ایک بھرا ہوا فاضل میگزین بھی موجود تھا جو اس اسلحہ کے ساتھ دو بدو جنگ میں بہت مددگار ثابت ہو سکتا تھا۔

لاش کا چہرہ بری طرح بگڑ کر رہ گیا تھا۔ اندھیرے میں سیاہ چہرے پر باہر ابلی ہوئی آنکھوں کی سفیدی بہت عجیب لگ رہی تھی۔ زبان دانتوں سے باہر نکلی ہوئی تھی اور تاریکی کے باعث اس کے اصل خدوخال کا اندازہ لگانا دشوار ہو کر رہ گیا تھا۔

وہ واقعی بدترین موت کا شکار ہوا تھا لیکن ہم میں سے کسی کے دل میں اس کے لیے رحم یا ہمدردی کے جذبات نہیں تھے۔ سلطان شاہ نے کلاشنکوف فاضل راؤنڈز اور میگزین سمیت اپنی تحویل میں لے لی اور ہم دوسرے مرحلے کے لیے تیار ہو گئے۔ اس کو ٹھکانے لگانے کے بعد بھی ہم نے دو چھتیں میں روشنی کرنے کی ہمت نہیں کی تھی کیونکہ روشنی کسی روزن سے باہر پھیل جاتی اور ہونے والے ساتھی اتنی رات گئے کسی تبدیلی کے امکان کے پیش نظر ہوشیار ہو جاتیں۔

گل بادشاہ واقعی دل کا بادشاہ تھا اس نے ایک غلط فہمی بلکہ اپنی عجلت کے سبب ہمارے لیے دشواری پیدا کی اور پھر اس کا سدباب کرنے کے لیے اپنی چھت کے نیچے ایک لمبے خطرناک آدمی کا قتل کرنے کی اجازت دے دی جس کا کفارہ اسے بہت مہنگا پڑ سکتا تھا۔ ہم نے اس پر یہ واضح کر دیا تھا کہ اگر ہماری کارروائی کے نتیجے میں بات کھل گئی تو اس کے لیے بہت مشکل ہو گی۔

"میں تیار ہوں، تم اپنا کام شروع کر سکتے ہو۔" اندھیرے میں گل بادشاہ کی آواز ابھری اور وہ وہیں فرش پر بیٹھ گیا اور ہم دونوں نے ندامت کے زبانی اظہار کے ساتھ عملی طور پر اس کے ہاتھ پیر مضبوطی سے باندھنے شروع کر دیے تاکہ صبح ہمارے فرار اور لاش کی موجودگی کا انکشاف ہونے کے بعد وہ اپنی بے گناہی کے حق میں یہ عذر پیش کر سکے کہ اسے بے دست و پا کر کے ہم نے اس کی نگاہوں کے سامنے راجو کے آدمی کو ہلاک کیا اور پھر فرار ہو گئے۔

ہماری اس کارروائی کے جواز میں اسے مقتول پر یہ الزام عائد کرنا تھا جس کی بنا پر صرف ہم ہوٹل میں اس کی موجودگی سے واقف ہوئے بلکہ ہم نے گل بادشاہ کو بھی نشانہ بنا ڈالا تو اس سے چھٹکارے کے لیے مشتعل ہو گئے۔

مضبوطی کے ساتھ اس کے ہاتھ پیر باندھنے کے بعد ہم نے اسے الوداع کہا جواب میں اس نے بھی دعائیہ کلمات ادا کیے اور پھر ہم نے اس کے منہ میں کپڑا ٹھونس کر ایک رومال سے اس کا منہ باندھ دیا۔ اب وہ نہ ہل سکتا تھا اور نہ بولنے کے قابل رہا تھا۔ یہ اسی کا حوصلہ تھا کہ محض دوستی کی خاطر اس نے صبح کسی کے وہاں پہنچنے تک اس قدر تکلیف دہ حالت میں رہنا منظور کر لیا تھا۔

سلطان شاہ نے چلتے چلتے گل بادشاہ کی پیشانی کا بوسہ لیا اور ہم ناٹیلون کی رسی لے کر چھت پر جانے والے زینے کی طرف بڑھ گئے جہاں دھندلائی ہوئی تاریک فضا ہمیں اپنی آغوش میں چھپانے کی منتظر تھی۔

اس وقت میرے لیے خطرات زیادہ سنگین تھے اس لیے سلطان شاہ نے کلاشنکوف مجھے دے کر فاضل میگزین سمیت میرے حوالے کر دی اور خود رسی کا سرا چھت سے اوپر ابھرے ہوئے ایک پائپ کے سہارے باندھنے لگا۔

"اس بستی میں ہماری اکثریت پٹھانوں کی ہے!" اس نے رسی کو بل دے کر گرہ لگاتے ہوئے کہا۔ "اگر اتفاق سے کسی پٹھان سے سامنا ہو جائے تو تم گونگے بن جانا۔ میں خود بات سنبھال لوں گا۔"

"اب یہ بھی بتا دو کہ گندی گلی میں اترنے کے بعد کدھر کا رخ کرنا مناسب ہو گا۔ یہ علاقہ تو تمہارا دیکھا بھالا معلوم ہوتا ہے۔"

"بستی میں گھومنے کا کبھی اتفاق نہیں ہوا لیکن گل بادشاہ کے پاس آتا رہا ہوں۔ ویسے اندر گنجان آبادی میں جانا خطرناک بھی ہو سکتا ہے۔ بہتر یہی ہو گا کہ ہم یہاں روڈ کا رخ پکڑا جائے۔"

"کلاشنکوف لے کر تو ہم سڑک پر نہ جا سکیں گے۔ گشتی پولیس سے بھی سامنا ہو سکتا ہے۔"

"کلاشنکوف تو کسی تصادم سے نمٹنے کے خیال سے لی ہے۔ میدان صاف ملا تو سڑک پر نکلنے سے پہلے گندی گلی ہی میں اس سے چھٹکارا حاصل کر لیں گے۔"

وہ رسی باندھ چکا تھا۔ میں نے پوری قوت سے اسے کھینچ کر اس کی مضبوطی کا اندازہ لگایا پھر اس کے بل کھول کر اس کا آزاد سرا دیوار سے گزار کر گلی میں پھینک دیا اور تیزی سے پیچھے ہٹ آیا۔

اگر پچھلے حصے میں کوئی ہوتا تو اسے رسی گرتے ہی چونکنا چاہیے تھا لیکن کئی منٹ گزرنے کے بعد بھی فضا پر سناٹا چھایا رہا تو ہم نے اپنی جگہ چھوڑ دی۔

بظاہر رسی پھینکنے کا کوئی ردعمل نہیں ہوا تھا مگر میں یہ بھی سوچ رہا تھا کہ شاید نیچے کوئی موجود ہی ہو اور رسی گرنے کے بعد دیوار سے چپکا اس کے ذریعے کسی کے نیچے اترنے کا منتظر ہو کر اب ہم میں سے کسی ایک کو خطرہ مول لینا ہی تھا۔ میں آگے بڑھا تو سلطان شاہ نے سختی سے مجھے روک دیا۔

"تمہاری زندگی اہم ہے۔ اگر کوئی خطرہ موجود ہو گا ہے تو اس کا سامنا پہلے مجھے کرنا چاہیے۔" اس کے لہجے سے بے خوفی عیاں تھی جیسے اس کی نگاہوں میں موت کی کوئی اہمیت نہ ہو۔

"میں تمہیں قربانی کا بکرا نہیں بنا سکتا، یہ منصوبہ میرا ہے

لہٰذا پہل مجھے کرنا چاہیے۔" میں نے اس کے انتباہ سے متاثر ہو کر گہری سنجیدگی کے ساتھ کہا۔

"قربانی کا بکرا تو بے چارہ دروغہ جی بن چکا ہے۔" اس نے پھیکی سی ہنسی کے ساتھ کہا۔ "میرے آگے پیچھے تو کوئی رونے والا نہیں ہے۔ تمہیں لندن پہنچنے تک زندہ رہنا ہے۔ تمہیں کچھ ہو گیا تو بھابی بیچاری اس بے مہر دنیا میں اکیلی رہ جائیں گی۔ سب گھر والوں کے بعد تمہاری ذات ہی تو اس کے لیے واحد سہارا ہے۔ اپنے لیے نہیں تو کم از کم بھابی کے لیے میری بات مان لو۔ میرا دل گواہی دے رہا ہے کہ ادھر کوئی خطرہ نہیں ہوگا۔"

میں نے اس سے بحث کی لیکن جیت نہ سکا اور آخر کار وہ مجھ سے ہاتھ ملا کر دیوار پر چڑھا اور اگلے ہی لمحے نیچے غائب ہو گیا۔ میں دیوار کی اوٹ میں تنی ہوئی رسی کو تھامے دم بخود بیٹھا رہا۔

چند لمحوں بعد رسی کا ارتعاش ختم ہو گیا۔ شاید سلطان شاہ خیریت کے ساتھ گلی میں اتر چکا تھا۔ مجھے سرکتے رینگتے گندی گلی میں بدستور بیکراں سناٹا چھایا ہوا تھا۔

پھر کچھ دیر بعد رسی پر تین جھٹکے محسوس ہوئے۔ وہ سلطان شاہ کی طرف سے میرے لیے میدان صاف ہونے کا سگنل تھا۔ میں بھی دیوار پر چڑھا اور پھر رسی تھام کر فضا میں معلق ہو گیا۔ توازن درست کر کے میں نے رسی پر اپنی انگلیوں کی گرفت قدرے ڈھیلی کی اور رسی کے سہارے تیزی سے نیچے پھسلنے لگا۔ اسی کے ساتھ رسی کی رگڑ سے میری ہتھیلیوں اور انگلیوں کی پوروں میں آگ سی بھر گئی لیکن آزادی کی وہ حقیر سی قیمت ناگزیر تھی۔

میں نے دانت پر دانت جما کر آنکھیں بھینچ لیں۔ وہ کیفیت لمحہ بھر میں گزر گئی۔ میرے پیر زمین سے لگ چکے تھے اور سلطان شاہ نے میرا ہاتھ تھام لیا تھا۔ اس وقت وہ متعفن گلی مجھے ایک نعمت غیر مترقبہ محسوس ہو رہی تھی۔

میں نے رسی چھوڑی تو دونوں ہاتھوں میں خون کی نمی اور چپچپاہٹ کا احساس ہوا۔ شاید دونوں ہاتھ بری طرح زخمی ہو گئے تھے لیکن اس وقت مجھے تکلیف کا کوئی احساس نہیں تھا۔ میں نے دیوار سے ہاتھ رگڑ کر تاریکی میں اندازے سے صاف کیے اور پھر ہم دونوں روشنی کی سمت بڑھ لیے۔

تاریکی میں اس گندی گلی میں راستہ طے کرنا خاصا کٹھن کام تھا کیونکہ وہاں جابجا نرم اور سخت کوڑے کے ڈھیر جمع تھے۔ اسی کے ساتھ زمین میں بھی جابجا گڑھے کھدے ہوئے تھے۔ اندازے کی ذرا سی غلطی سے پیر ٹخنے تک گندگی کی کیچڑ میں دھنس سکتے تھے۔ اس سست رفتاری میں تاریکی میں بعض ایسے کٹھن مقام بھی آئے جہاں مجھے سانس روک لینا پڑا ورنہ امکان یہ تھا کہ ایسی فضا میں چند گھڑی سانس دوسرے جہانوں کی سیر کرا سکتے تھے۔

آخر کار گلی کے پیچ و خم سے گزرتے ہوئے ہم ایسی جگہ پہنچ گئے جہاں گلی سے نکاسی کا راستہ قدرے روشن نظر آ رہا تھا۔ وہ روشنی شاید سڑک پر لگے ہوئے کمزور اسٹریٹ لیمپ کے انعکاس کا نتیجہ تھی۔ اردگرد کے مکانات پر موت کی سی خاموشی طاری تھی مگر اب پھر بھی زبان کھولنے کا خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں تھا۔ میں نے شانے سے کلاشنکوف اتار کر سلطان شاہ کو دکھائی اور اس نے اثبات میں سر ہلا دیا۔

میں نے میگزین نکال کر کلاشنکوف آہستگی سے نیچے رکھ دی پھر دونوں بھرے ہوئے میگزین بھی وہیں ڈال دیے۔ اس اثنا میں سلطان شاہ فاضل راؤنڈز کا بار ہلکا کرنے میں مصروف ہو گیا تھا۔

گلی سے نکلنے کا مرحلہ بھی بہت اہم تھا کیونکہ وہ عام گزرگاہ نہیں تھی۔ اگر وہاں رہنے والے کسی بھی شخص کی نگاہ ہم پر پڑ جاتی تو وہ ہماری جانوں کے لیے عذاب بن سکتا تھا اس لیے ہم دونوں فوری طور پر آمنے سامنے کی دیواروں کے ساتھ لگ کر آگے بڑھنے لگے۔ اس ترکیب کا مقصد صرف اتنا تھا کہ گلی کے دہانے پر بیک وقت دونوں طرف نگاہ رکھی جا سکے۔ اس طرح ہم گلی کے نکڑ تک پہنچ گئے۔ پھر سامنے سناٹے کا راج تھا۔ سلطان شاہ نے راستہ صاف دیکھ کر اشارہ کیا اور ہم دونوں پھرتی سے باہر نکل کر شانہ بشانہ یوں آگے بڑھنے لگے جیسے دور سے یوں ہی چلتے آ رہے ہوں۔

ہر طرف سکوت اور سناٹے کا راج تھا۔ فضا میں کافی فاصلے پر طول کے پار چلتی ہوئی مشینوں کا دھیما دھیما شور گونج رہا تھا یا پھر قریب و جوار میں بھٹکتے ہوئے آوارہ کتوں کی آوازیں۔

ہم نے آگے اپنی کار کی طرف جانے کے بجائے واپسی کی راہ اختیار کی تھی۔ اس طرح ہوٹل والی گلی کے سامنے سے گزرنے سے بھی بچ گئے تھے جہاں یاجوج ماجوج کے مسلح آدمی میرے ظہور کے منتظر تھے۔ اعصاب شکن اور خونریز معاملے سے آزاد فضا میں آتے ہی ذہن کے بند دریچے بھی کھلنے لگے تھے اور اس علاقے پر پھیلی ہوئی ویرانی کا سبب ذہن میں آنے لگا تھا۔

گل بادشاہ نے بتایا تھا کہ لسانی شکست کے بعد جو تحریک زور پکڑ چکی تھی انڈسٹری اور اس سے ملحقہ مضافاتی علاقوں میں وہ ہوا لگا ہوا تھا۔ وہ مقام ایسا تھا کہ قانون کے نفاذ کے بعض

ڈکیتی وارداتوں کی پشت پناہی کے بغیر برقرار نہیں رکھا جا سکتا تھا۔ دوسری طرف راجو کے آدمی بھی بڑے لوگوں میں پہچانے جاتے ہوں گے۔ لہٰذا انھیں اس علاقے سے نیلی گل بادشاہ کے ہوٹل کے گرد منڈلاتے دیکھ کر ہر ایک نے سمجھ لیا ہوگا کہ وہ رات اس علاقے پر بھاری گزرنے والی ہے لہٰذا ہر شخص اپنے گھر میں دبکا ہوا تھا کیونکہ واردات کے بعد قانون کے محافظ حرکت میں آتے تو گواہوں کی تلاش شروع ہوتی اور راجو جیسے شخص کے خلاف گواہی دے کر کوئی اپنے بھرے پرے گھر کو برباد نہیں کرا سکتا تھا۔

میں نے دونوں ہاتھ جیبوں میں ڈالے تو سلطان شاہ بے اختیار مسکرا دیا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ تمھارے ہاتھ بھی زخمی ہیں۔"

"آگ بھر گئی تھی ہاتھوں میں، صبح تمھیں دستانے لانے ہوں گے میرے لیے۔ تمھارا کیا حال ہے؟"

"نہ تم سے بہتر نہ بدتر۔" وہ بولا۔ "لیکن اتنا بتا دوں کہ اب ایک دم تھکان سی آ گئی ہے۔ تم نے کوئی بندوبست نہ کیا تو یہیں کہیں سڑک کے کنارے پڑ کر سو جاؤں گا بعد میں جو ہوگی دیکھی جائے گی۔"

میرے دل میں بھی اس وقت نرم بستر اور پرسکون ماحول کی آرزو بیدار ہو چکی تھی لیکن بستر اور ایک محفوظ چھت کی جستجو میں ہم نے گل بادشاہ کے پاس جو بدترین وقت گزارا تھا اس کے بعد اب کسی نئی مہم جوئی کی ہمت نہیں رہی تھی۔ سنسنی اور اعصابی ہیجان نے کم از کم وقتی طور پر اندر سے توڑ کر رکھ دیا تھا۔

"پھر اب کہاں کا ارادہ ہے؟" کچھ دیر کے سکوت کے بعد اس نے پھر ٹوکا۔

"آج کی رات تو شاید کسی چھت کا سایہ مقدر میں نہیں ہے۔" میں نے مایوسانہ لہجے میں کہا۔ "کوئی ٹیکسی مل جائے تو صدر چلتے ہیں۔ اجالا پھیلنے میں تھوڑی دیر رہ گئی ہے۔ وقت جہانگیر پارک میں گزار لیں گے۔"

"اگر آنکھ لگ گئی تو دشواریوں میں پھنس جائیں گے۔ رقم اور اسلحہ سے محرومی کے ساتھ ہی ہمارے زخمی ہاتھ ہمارے لیے بدترین خطرہ ثابت ہو سکتے ہیں۔"

"کسی ویرانے کا رخ کیا تو پولیس کا سامنا ہو سکتا ہے۔" اس نے مجھے بھی فکرمند کر دیا تھا۔

"کیوں نہ ویرا کے پاس چلیں؟" اس نے کہا۔ "تم نے بتایا تھا کہ وہ تمھیں ساتھ لے جانے پر مصر تھی۔"

"اس کی تو عقل پر پردہ پڑ گیا تھا۔ دوسرے آدمی کی واپسی نہ ہونے پر داؤد نے اسے اپنی لسٹ پر لے لیا ہوگا۔ ہو سکتا ہے کہ اب کوئی دوسرا اس کی نگرانی کر رہا ہو۔ یہ آسمان سے گر کر کھجور میں اٹکنے والا قصہ بھی بن سکتا ہے۔ پھر میرے پاس اس کا صرف فون نمبر ہے۔ اسے رنگ کر کے اس کا پتا معلوم کرنا ہوگا۔ زخمی ہاتھوں کے ساتھ اس وقت میں کہاں سے اسے فون کر سکوں گا؟"

اسی وقت عقب سے ایک خالی ٹیکسی آ کر ہمارے قریب سے گزری اور میں نے آواز دے کر اسے روک لیا۔

"مگر یہ تو سوچ لو کہ جانا کہاں ہے؟" سلطان شاہ منمنایا۔

"بعد میں سوچیں گے پہلے اس علاقے سے نکلو۔"

جتنی دیر میں ٹیکسی ریورس گیئر میں ہمارے قریب پہنچی میں فیصلہ کر چکا تھا۔ "امپیریل مارکیٹ۔" میں نے ڈرائیور سے کہا اور اس کا جواب اثبات میں ملتے ہی دروازہ کھول کر پھرتی سے عقبی نشست پر بیٹھ گیا تاکہ وہ میرے ہاتھوں پر خون کے سوکھے ہوئے دھبے نہ دیکھ سکے۔ سلطان شاہ دوسری طرف سے میرے پہلو میں آ گیا۔

راستے بھر میرا ذہن اگلے پروگرام میں الجھا رہا۔ زخمی ہاتھوں سے قطع نظر یہ بات بھی میرے زیر غور تھی کہ راجو کو میری موجودگی کی اطلاع مل چکی تھی اور ہمارے فرار نے اس مشکوک اطلاع کی توثیق کر دی تھی۔ وہ مخالف کیمپ کا آدمی تھا لیکن زیر زمین دنیا کے بھیدی ایسے لوگوں سے اس کے مراسم ہو سکتے تھے جو کسی نہ کسی طرح تنظیم کے ہمدرد یا کارکن تھے۔ ان کے ذریعے میری شہر میں موجودگی کی خبر تنظیم کے اعلیٰ حلقوں میں جنگل کی آگ کی طرح پھیل سکتی تھی، جس کے بعد بہت بڑے پیمانے پر میری تلاش کی مہم شروع ہو سکتی تھی۔

برا وقت آنے سے پہلے مجھے شہر بلکہ ملک سے نکل جانا چاہیے تھا لیکن اس کے لیے بھی سلطان شاہ کو اپنی کارروائیاں پوری کرنے کے لیے کم از کم آنے والا دن درکار تھا جسے عافیت اور سلامتی سے گزارنے کے لیے کوئی محفوظ ٹھکانا تلاش کرنا ناگزیر تھا۔

ذہن پر کافی زور دینے کے بعد آخرکار میرے ذہن میں مارٹن کے نام نے سر ابھارا۔

اس کے ویران مکان میں دو لاشیں پڑی ہوئی تھیں مگر دونوں ہی بے ضرر مردوں کی شکل میں تھیں جن کی تدفین سے راؤ دیا کسی اور کو کوئی دلچسپی نہیں ہو سکتی تھی۔ داؤد کی کوشش یہی ہوگی کہ مارٹن کے مکان میں اپنے کسی آدمی کو مامور کر دے تاکہ میرے زخمی

ٹا سے ٹوور سے جانے والوں کے لیے وہ ٹھکانا بدستور استعمال ہوتا ہے۔

لیکن اس کارروائی سے پیشتر اسے چند روز لامحالہ انتظار کرنا تھا تاکہ مارٹن کے نامعلوم قاتل یا قاتلوں کے صحیح عزائم کا اندازہ لگا سکے۔ دوسری طرف وہ ویرا کے معاملے میں اُلجھا ہوا تھا اور دوسرے آدمی کی گمشدگی نے پچھلی رات تک اس کی اُلجھنوں میں خاصا اضافہ کر دیا ہوگا۔ اس بنا پر مجھے پورا یقین تھا کہ کم از کم اگلے چوبیس گھنٹوں کے لیے مارٹن کا مکان ہمارے لیے شہر میں بہترین ٹھکانا ثابت ہو سکتا تھا۔

وہ مکان اچھی طرح ہمارا دیکھا بھالا تھا۔ وہاں فون کی سہولت بھی موجود تھی اور اسلحے کے سہارے ہم وہاں بہتر طور پر اپنی حفاظت اور کسی موہوم خطرے کے خلاف مدافعت کر سکتے تھے۔ شرط بس اتنی سی تھی کہ ہمیں پھاٹک کے بجائے وہاں سے آمد و رفت کے لیے عقبی دیوار کا سہارا لینا پڑتا۔

آخری خیال ذہن میں آتے ہی میں خود بخود مسکرا کر رہ گیا۔ مقدر ہمیں ایک ایسی راہ پر لے آیا تھا جہاں گندی گلیاں ہی ہماری سلامتی کی ضامن بن کر رہ گئی تھیں لیکن مارٹن کے مکان کی عقبی گلی جو پہلے بہت بدبودار محسوس ہوئی تھی، گرینڈ ہوٹل کا بھیانک اڈا دیکھنے کے بعد یقیناً بہت صاف ستھری محسوس ہوئی۔

ایمپریس مارکیٹ کے علاقے میں پہنچنے کے بعد میں نے کنٹرک ہال کے سامنے والے تاریک حصے میں ٹیکسی رکوالی۔ اس سے پہلے ہی میں اپنے پرس سے پچاس روپے کا نوٹ نکال چکا تھا۔ ٹیکسی رکتے ہی میں وہ نوٹ ڈرائیور کی گود میں ڈال کر نیچے اُتر گیا۔ زخمی ہاتھوں نے اُس وقت مجھے خوف زدہ کیا ہوا تھا۔

"چوالیس روپے بنتے ہیں صاحب!" ڈرائیور میرے اُترتے اُترتے کیبن لائٹ جلا کر بولا۔

"باقی تم رکھ لو!" مجھ سے پہلے سلطان شاہ بول پڑا اور ڈرائیور کا ہاتھ جیب کی طرف جانے سے پہلے رُک گیا۔

ہم دونوں سست قدموں سے آگے کی طرف چل دیے کیونکہ زیلے گڑھیالی بلڈنگ کے قریب و جوار کے علاقے میں اس وقت بھی کافی رونق تھی۔ یہ ہماری خوش قسمتی تھی کہ ٹیکسی ڈرائیور اچھی ٹپ ملنے کی خوشی میں زیادہ دیر وہاں رُکنے کے بجائے گاڑی گھما کر واپس چلا گیا کیونکہ اتنی رات ڈھلے اسے وہاں

ڈالنے کی خلاف ورزی پر ٹوکنے والا کوئی نہیں تھا۔

تھوڑی دور چلنے کے بعد ہمیں ایک دوسری ٹیکسی مل گئی اور اس میں ہم مارٹن کے مکان کی طرف روانہ ہو گئے۔ سلطان میرے اس خیال سے بہت خوش ہوا تھا کیونکہ اتنی کڑی مشقت کے بعد وہ بجا طور پر خود کو بستر کا حق دار سمجھ رہا تھا۔

دوسری ٹیکسی میں نے مارٹن کے مکان سے دور ہی چھوڑ دی اور ڈرائیور ٹپ سمیت رقم لے کر فوراً ہی وہاں سے بھاگ کھڑا ہوا کیونکہ مکان کے بجائے راستے میں اُترنے کی وجہ سے وہ ہمیں غالباً چور باز اگر سمجھا تھا جو کسی واردات کی نیت سے شہر کے اس خوش حال علاقے میں آئے ہوں۔

یہاں میدان دُور دُور تک صاف تھا۔ ہم پیچھے سے دیوار پھاند کر نہایت اطمینان سے مارٹن کے مکان میں داخل ہو گئے۔ احاطے سے عمارت میں گھستے ہوئے ہم نے پوری احتیاط سے کام لیا تھا لیکن یکے بعد دیگرے سارے کمروں کی تلاشی کے بعد وہاں چڑیا کا بچہ بھی دریافت نہ کر سکے۔

پوری طرح مطمئن ہو کر ہم نے نہ صرف داخلی دروازہ اندر سے بولٹ کیا بلکہ بادشاہ کی کرسی کے دستے میں لگا ہوا مخصوص بٹن دبا کر اسے برقی طور پر بھی مقفل کر دیا۔

سلطان شاہ ہر خطرناک مرحلے سے لڑائی جھگڑا کیے بغیر گزرا تھا اس لیے اس کا حلیہ ٹھیک ٹھاک تھا لیکن ویرا کی کوٹھی والے آدمی سے ہونے والی ہاتھاپائی کے نتیجے میں میرے لباس پر پھٹنے والی شکنیں چھوٹے موٹے چھڑے کے ساتھ مل کر مجھے نیم مردے کا کوئی لفنگا ظاہر کر رہی تھیں۔ ولاذ کے آدمی کے چہرے پر ٹھوکر رسید کرنے پر ہوئے نشانہ ذرا سے بہک جانے کی وجہ سے میری پیشانی پر نمودار ہونے والا گومڑ اچانک تکلیف دینے لگا تھا۔

ہم دونوں نے ایک دوسرے کے اُدھڑے ہوئے ہاتھوں کا جائزہ لیا پھر باتھ روم میں اچھی طرح ہاتھ دھو کر کسی مرہم کی تلاش شروع کر دی۔ میرا خیال تھا کہ زخموں کی اسی وقت دیکھ بھال کر لی جاتی تو اگلے دن تک ہمیں ان کو چوروں کی طرح چھپانے کی ضرورت پیش نہ آتی۔

"میں تو سو رہا ہوں!" سلطان شاہ بے طرح بستر پر گرتے ہوئے بولا۔ "مرہم مل جائے تو میرے ہاتھوں پر بھی لگا دینا!" میں اس سے کوئی تعرض کیے بغیر کمرے سے باہر نکل گیا۔

صبح نو بجے کے بعد میری آنکھ کھلی تو سلطان شاہ جاگنے نہا دھو کے میرے بیدار ہونے کا منتظر تھا۔ وہ منہ ہاتھ دھو کر

بیٹھنے سے بال بال بچ گئے باہر جانے کے لیے تیار تھا۔ اس نے جلد بیدار ہونے کا فائدہ اٹھاتے ہوئے اپنے اور میرے کپڑے اور غلاظت میں لتھڑے ہوئے جوتے صاف کر کے چمکا لیے تھے۔

رات کو لگائے ہوئے مرہم سے میرے ہاتھوں کو کافی افاقہ ہوا تھا۔ سلطان شاہ بھی خوش تھا کہ شاید لندن روانگی تک زخم بالکل ہی صاف ہو جائیں۔

مجھے گھر پر ہی رکنا تھا لہٰذا میں تسلی کر کے اس کے ساتھ ناشتے میں شریک ہو گیا۔ اس دوران میں سلطان شاہ نے ایک پستول میرے حوالے کر دیا۔ وہ غیر ضروری طور پر شہر میں اسلحہ لے کر نہیں گھومنا چاہتا تھا۔

میں نے اسے ٹکٹوں اور سامان کی خریداری کے لیے دوہرا کے دیے ہوئے جیکٹ میں سے پانچ نوٹ نکال کر ساری رقم سونپ دی کیونکہ ٹکٹوں کے ساتھ ہی زرمبادلہ کی خریداری بھی ضروری تھی۔ راز فاش ہونے کی صورت میں لندن ائیرپورٹ پر دشواری پیش آنے کا قوی امکان تھا۔

کچھ دیر گفتگو کے بعد سلطان شاہ اپنی مہم پر نکل گیا اور میں باتھ روم میں جا گھسا۔ پچھلی رات کی مسلسل بھاگ دوڑ کے بعد غسل گھر کی ایک ایک چیز نعمت معلوم ہو رہی تھی۔

غسل سے فراغت کے بعد میں نے نادر شاہ کا ایک لباس منتخب کر کے زیب تن کیا اور پھر باورچی خانے میں جا گھسا کیونکہ امکانی خطرات کے پیش نظر رات کا کھانا بھی تیار کرنا پڑ گیا تھا۔

اطمینان اور ڈبل روٹی پر مشتمل ناشتا کرتے ہوئے میرا ذہن دوہرا کے معاملے میں الجھا ہوا تھا۔ اگر اسے میں اپنی روانگی کے متعین پروگرام سے باخبر کر دیتا تو یہ ممکن تھا کہ وہ مقررہ وقت پر ائیرپورٹ پر آ موجود ہوتی اور اس طرح میرے [illegible] کی روانگی کا راز فاش ہو جاتا جب کہ نہ صرف دوہرا نے مجھے اپنی روانگی سے باخبر کرنے کی ہدایت کی تھی بلکہ شرالدگی رسائی ہونے تک مجھے دوہرا کو ہر حال میں ہاتھ میں رکھنا تھا۔

ناشتے سے فارغ ہو کر میں نے اس سے فون پر رابطہ قائم کرنے کا فیصلہ کر ہی لیا۔

"میں کسی بھی وقت لندن کے لیے روانہ ہو سکتا ہوں۔" رسمی شناختی فقروں کے تبادلے کے بعد میں نے اسے براہ راست کام کی بات سے آگاہ کیا تو وہ چونک پڑی۔

"کیوں؟ ایسی بھی کیا عجلت ہے؟" اس کی آواز تیز تھی۔

"بس ضرورت ہی ہو گئی ورنہ رات پچھلے گناہوں کی پاداش میں بے دردی کے ساتھ ذبح کر دیا گیا ہوتا۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔

"جیرس کے زمانے کے ایک حریف کے آدمی نے مجھے پہچان لیا تھا۔ یوں سمجھو کہ چوہے دان میں پھنس کر رہ گیا تھا۔ مقدر یاور تھا کہ زندہ سلامت بچ نکلا اور اپنے بدلے دشمن کا ایک آدمی بھی مار آیا۔" میں نے اس کے استفسار کے جواب میں بتایا۔

"مگر وہ کون دشمن تھا؟ ہوا کیا تھا؟ مجھے تفصیل سے بتاؤ۔" اس کا لہجہ تجسس آمیز تھا۔

"اس دور کا ایک بچھو راجہ روپوش ہے مگر آج کل اس کا طوطی بول رہا ہے۔ اسے غلط فہمی ہے کہ کئی سال قبل اس کے بھائی کی ہلاکت میرے ایما پر ہوئی تھی۔ تم سے الگ ہو کر سلطان شاہ کو ایک ضروری کام یاد آ گیا اور ہم اس کے دوست سے ملنے لانڈھی چلے گئے۔ سلطان نے میرا تعارف فرضی نام سے کرایا مگر اس کا دوست کسی زمانے میں راجو کا آدمی رہ چکا تھا، پہلی ہی نگاہ میں مجھے پہچان گیا لیکن ہمیں اس کا احساس کرائے بغیر مہمان نوازی کی آڑ میں زبردستی وہاں روکنے پر تل گیا۔ سلطان کے مراسم کی وجہ سے مجھے آمادہ ہونا پڑا اور اس خبیث نے میرے بارے میں [illegible] سے راجو کو آگاہ کر دیا۔ ہم نے جان پر کھیل کر اس غدار کو بے دست و پا کیا۔ میں تو اسے مار ہی دیتا مگر سلطان شاہ کی وجہ سے رعایت کرنا پڑی۔ اسی ہنگامے میں راجو کا آدمی نگاہ میں آ گیا جو ہماری گھات میں اسی گھر میں چھپا ہوا تھا۔ اس کو ہم نے ٹھکانے لگا دیا اور پچھلے راستے سے رات گئے فرار ہو گئے۔" لانڈھی جانے کے مقصد اور گل بادشاہ کی جیل جھگڑے کے علاوہ میں نے اس کو پوری کہانی بلا کم و کاست سنا دی جو وہ شاید انہماک سے سن رہی تھی۔

"اب تم نکل ہی جاؤ تو بہتر ہوگا۔" میرے خاموش ہونے پر اس کی فکر بھری آواز ابھری۔ "رات [illegible] تم نے بھیانک غلطی کی ہے۔ تنظیم کے ارکان کسی بھی لمحے پورے شہر میں تمہاری تلاش کی مہم شروع کر سکتے ہیں۔"

"میرا اندازہ بھی یہی ہے لیکن راجو سے یہ خبر تنظیم تک پہنچنے میں وقت لگے گا۔" میں نے کہا۔

ریسیور پر اس کی استہزائیہ سی ہنسی سنائی دی۔ "ضروری نہیں کہ تمہارے اندازے ہمیشہ درست ثابت ہوں۔ راجو تنظیم کا خاص آدمی بن چکا ہے۔ مضافاتی علاقے اس کے قبضے میں ہیں۔"

یہ اطلاع میرے لیے کسی بم کے دھماکے سے کم نہ تھی۔

تھی۔" نہیں۔" بے اختیار میرے منہ سے نکلا۔" یہ کیسے ہو سکتا ہے؟ حقیقت کو جھٹلایا نہیں جا سکتا۔" اس کی گمبھیر آواز سنائی دی۔" تنظیم میں اس کی اہمیت کا اندازہ اس بات سے لگا لو کہ اسے مجھ تک رسائی حاصل ہے۔ آج کل جہانگیر اس کے نیچے ہے۔ وہ بھی حیثیت میں تمہارے خون کا پیاسا تھا لیکن تم میری بات لکھ کر رکھ لو کہ تنظیم کے ریکارڈ پر تم آج بھی باغی ہو۔ اپنی ناکامی کا داغ مٹانے کے لیے اب وہ تنظیم کا سہارا لے گا۔ وہ یہ خبر میرے ہی پاس لانے لگا کہ تم شہر میں دیکھے گئے ہو اور مجھے یہ خبر داؤد کو پہنچانا ہو گی۔"

"لیکن کیوں؟ تم داؤد کو کیوں مطلع کرو گی؟" مجھ پر ایک بار پھر اضطراب طاری ہونے لگا۔

"اس لیے کہ عام کارکن آج بھی یہی سمجھتے ہیں کہ تم تنظیم کو مطلوب ہو۔ یہ راز صرف مقامی بڑوں کے علم میں تھا کہ میں نے تمہاری غلطیاں معاف کر کے تمہیں لائیڈز کا ٹیچ بھجوا دیا تھا۔ اب اگر لائیڈز کا ٹیچ کی تباہی کے بعد وہاں سے تعلق رکھنے والا کوئی بھی آدمی کہیں زندہ دیکھا جاتا ہے تو بڑوں کو اس کا علم ہونا چاہیے۔"

"تم یہ خبر اپنی حد تک بھی تو دبا سکتی ہو۔"

"ناممکن۔" اس کا لہجہ مضبوط تھا۔" آخری ہدایات کی روشنی میں راجو اب تنظیم کے آدمیوں کو تمہاری تلاش پر مامور کر دے گا اور یہ خبر داؤد سے چھپی نہ رہ سکے گی۔ وہ تو اسمیٹر پر راجو سے براہ راست تفصیلات طلب کر سکتا ہے۔ جب اُسے پتا چلے گا کہ میں نے راجو سے ملی ہوئی اتنی اہم اطلاع اپنی ذات تک محدود رکھی تھی تو تم خود سوچ سکتے ہو کہ موجودہ نازک حالات میں میری کیا پوزیشن ہو گی؟"

"اور اگر کاغذ تیار نہ ہو سکے؟" اس کے انکشافات نے مجھے بوکھلا کر رکھ دیا تھا۔

"جعلی کاغذات پر یا کاغذات کے بغیر ملک سے باہر کہیں بھی چلے جاؤ۔ وہاں سے لندن پہنچنے کی کوشش کر سکتے ہو۔ تم خود بتا چکے ہو کہ ہوٹل بند رہے گا تو دس گیارہ بجے تک دروازہ توڑا جا سکتا ہے اور پھر راجو سب کچھ سمجھ جائے گا۔ یہ سمجھ کر وہ سیدھے پہنچے ہی وہ میرے پاس دوڑا آئے گا۔"

"میں کوشش کروں گا۔" میں نے تھکے ہوئے لہجے میں کہا۔

"راجو اب بہت خوفناک ہو گیا ہے۔ تم سلطان کے دوست کو زک دے کر نکل تو آئے لیکن راجو اس کے بدلے جیتے جی گزر جائے گا۔ وہ اپنی راہ میں آنے والوں کے ساتھ بہت سفاکی کے ساتھ پیش آتا ہے۔"

میں نے جس مقصد سے فون کیا تھا، ان اطلاعات کی روشنی میں وہ بہت ثانوی ہو کر رہ گیا تھا۔ ویرا نے سلطان شاہ کی روانگی کے بارے میں کچھ پوچھا نہ مجھے بتانے کی ضرورت پیش آئی۔

"پھر اب تم سے لندن ہی میں ملاقات ہو گی۔" میں نے مایوسانہ لہجے میں کہا۔

"ابھی تم کہاں ٹھہرے ہوئے ہو؟"

"کہیں بھی نہیں۔ رات کا باقی حصہ ایک پبلک پارک میں آوارہ گردوں کی بھیڑ میں اونگھ کر گزارا تھا اور اب ایک پبلک بوتھ سے تم کو فون کر رہا ہوں۔"

"کرائسٹ تمہاری حفاظت کرے۔" اس کی آواز میں تشویش امڈ آئی۔" ان حالات میں میں تمہارے لیے صرف دعا ہی کر سکتی ہوں۔ یہ یاد رکھنا کہ جب تک تم نہیں آتے، ہزالہ پوری عزت کے ساتھ میری مہمان رہے گی۔"

"اگر میں اس تک نہ پہنچ سکا تو وہ عمر بھر کے لیے تمہاری ذمے داری ہو گی۔" جوں جوں گفتگو آگے بڑھ رہی تھی، مجھے اپنے دل پر بوجھ سا اترتا محسوس ہو رہا تھا اور آواز گھٹتی جا رہی تھی۔ میری آواز سے میری کیفیت کا اندازہ لگا کر ویرا نے ایک بار پھر نیک تمناؤں کا اظہار کرتے ہوئے ریسیور دوبارہ کریڈل پر ڈال دیا۔ میں چند ثانیوں تک اس کے دوبارہ ریسیور اٹھانے کا منتظر رہا مگر لائن پر سناٹا محسوس کر کے آخرکار میں نے سلسلہ منقطع کر دیا۔

ویرا سے گفتگو کے بعد میرا دل بہت زیادہ اداس اور پریشان ہو گیا تھا۔ ذہن میں عجیب سے ڈراؤنے اور مہیب خاکے تشکیل پا رہے تھے، جیسے مقدر مجھے چاروں طرف سے بے دست و پا کر کے مقتل کی جانب دھکیل رہا ہو۔ میرے لیے اس وقت تنہائی کا ایک ایک لمحہ عذاب بنا ہوا تھا اور رواں رواں سلطان شاہ کی کامیابی کے لیے دعاگو تھا۔

پھر شاید میری دعائیں قبول ہو ہی گئیں۔ سوا تین بجے میں نے دروازے پر مخصوص انداز میں چار دستکیں سنائی دیں اور میں نے دروازہ کھول دیا۔ وہ ایک پھولا ہوا لفافہ لیے سامنے کھڑا تھا۔ سلطان شاہ کا چہرہ خوشی سے دمک رہا تھا لیکن جب اس نے میرا بجھا ہوا مردہ چہرہ دیکھا تو وہ بھی اپنی خوشی بھول کر پریشان ہو گیا۔" کیا ہوا؟ بہت اداس نظر آ رہے ہو؟" اس نے اندر گھستے ہی پوچھا۔

"تم سناؤ، میری کہانی ذرا لمبی ہے۔" میں نے پھیکی مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔

"سب کام ہو گیا۔ لفت ہنسا کی پرواز رات گیارہ بجے روانہ ہوگی۔ رات فرینکفرٹ میں قیام کے بعد صبح سویرے وہاں سے لندن کی پرواز ملے گی۔" اس نے کہا۔

"یہ بہت اچھا ہوا۔" میں نے اطمینان کا سانس لے کر کہا۔ "لیکن تم نے خریداری نہیں کی؟"

"سامان اور سوٹ کیس کے ساتھ پچھلی دیوار پھلانگ کر اندر آنا مشکل تھا اس لیے میں نے ارادہ بدل دیا۔ تم یہاں سے وقت پر نکل کر سیدھے ایئرپورٹ چلے جانا۔ میں پانچ بجے نکلوں گا اور بازار سے خریداری مکمل کرتا ہوا ایئرپورٹ پر تم سے آملوں گا۔"

"میں وقت ضائع نہیں کر سکتا۔ سب کچھ ہو گیا ہے تو میں ابھی ایئرپورٹ جا رہا ہوں۔ دیر کی تو شاید وہاں تک پہنچنے کی نوبت ہی نہ آسکے۔ میرے لیے ایک ایک لمحہ قیمتی ہے۔"

"کیوں؟ یہ سب تم کیا کہہ رہے ہو؟" وہ متفکرانہ لہجے میں بولا۔

"رات جو کچھ ہوا وہ ایک بڑے کھیل کی ابتدا تھی۔ راجو تنظیم کے لیے کام کر رہا ہے اور ہوٹل کے اندر کی صورت حال سامنے آتے ہی پورے شہر میں میری تلاش کی مہم شروع ہو جائے گی۔"

"ناقابل یقین!" اس کے منہ سے سرسراتی ہوئی آواز نکلی اور اس کا منہ حیرت سے کھلا کا کھلا رہ گیا۔

میں اسے دیر تک [illegible] صورت [illegible] لگا۔ سلطان شاہ کا گہرا دوست تھا اور اسی

## گل بادشاہ

بنا پر سلطان شاہ مجھے ساتھ لے کر اس کے ہوٹل پہنچا تھا اور وہاں ایک رات بسر کرنے کے لیے اس نے مجھے ایک فرضی نام سے گل بادشاہ سے متعارف کرایا تھا لیکن وہ کسی زمانے میں راجو کا منشیات فروشی کا قریبی ساتھی رہا تھا لہٰذا وہ مجھے پہچان گیا اور اس نے پہلی فرصت میں دھوکے کے تحت رکھ کر وہ خبر کسی طرح راجو تک پہنچا دی۔ راجو کے مسلح آدمیوں کا محاصرہ توڑ کر ہم دونوں بخیر و عافیت اس پنجرے سے نکل تو بھاگے تھے لیکن ویرا نے میری ساری توقعات پر پانی پھیر دیا تھا۔

میں تنظیم سے چھپتا پھر رہا تھا اور راجو میری طرف سے اپنے دل میں بغض رکھنے کے ساتھ ہی تنظیم کا ایک اہم کارندہ تھا۔ یہ بات لازمی تھی کہ وہ ذاتی طور پر مجھ سے [illegible] کا جواز اور پھر صرف ویرا کو میری یہاں موجودگی [illegible] بتا چکا تھا۔ اپنے تجربہ کار اور بے رحم ساتھیوں کو میری تلاش میں ہر طرف بھیج دیتا۔

"میرا یہیں منہ [illegible] کوئی گڑبڑ ہو ہی جاتی ہے۔" میری کمائی

سن کر سلطان شاہ مایوسانہ لہجے میں بولا۔

"مقدرات اٹل ہوتے ہیں سلطان شاہ!" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "ہم مافوق الفطرت قوتوں کے مالک تو نہیں ہیں کہ اپنی راہ میں آنے والی رکاوٹوں کو پہلے سے دور کر سکیں۔"

"پھر تمہارا ایئرپورٹ پر جانا خطرناک ہو سکتا ہے۔" وہ بولا۔ "کم از کم پورے میگزین والا ایک ریوالور ضرور ساتھ رکھنا۔ باقی اسلحہ یہیں چھوڑا جا سکتا ہے۔"

"ایئرپورٹ کی حدود میں اسلحہ لے کر داخل ہونا قانوناً جرم ہے۔" میں نے اسے یاد دلایا۔

"ہو سکتا ہے کہ راستے میں تمہارا کسی سے تصادم ہو جائے۔ اسے ضائع تو تم کہیں بھی کر سکتے ہو۔" وہ بولا۔ "لاؤنج میں داخل ہونے سے پہلے ریوالور باہر کہیں بھی یا کچرا دان میں ڈال سکتے ہو۔"

"تمہاری تجویز معقول ہے۔" میں نے ایش ٹرے میں سگریٹ مسلتے ہوئے کہا۔ "لیکن تمہیں خود بھی اسی ترکیب پر عمل کرنا ہوگا تاکہ کسی ناگہانی صورت حال میں اپنا دفاع کر سکو۔ طیارے میں سوار ہونے تک تمہیں ہر لمحے چوکنا رہنا ہوگا۔"

"لعنت ہو گل بادشاہ پر۔" وہ تلخ لہجے میں بڑبڑایا۔ "کسی دوست کے ہاتھوں اپنا پتہ کاٹے جانے کا زندگی کی پہلی بار تجربہ ہوا ہے۔ اس نے نجانے ہم سے کب کی دشمنی نکالی ہے۔"

"سب کچھ غلط فہمی کی بنا پر ہوا۔" میں نے اسے سمجھاتے ہوئے کہا۔ "زیادہ سے زیادہ تم اسے نادان دوست کہہ سکتے ہو۔ اگر اسے مجھ پر شبہ ہو ہی گیا تھا تو راجو کے پاس جانے کے بجائے غلط فہمی دور کرنے کے لیے تم سے بات کرنا چاہیے تھی۔ اس بے چارے کی نیکی کا سب سے بڑا ثبوت یہ ہے کہ ہماری دشواریوں سے آگاہ ہوتے ہی اس نے نتائج سے بے پروا ہو کر خود کو ہمارے رحم و کرم پر چھوڑ دیا اور ہم اسے چارہ بنا کر وہاں سے نکلنے میں کامیاب ہو گئے۔ اگر وہ ہم سے تعاون نہ کرتا تو ہم کسی بھی قیمت پر وہاں سے زندہ سلامت باہر نہیں نکل سکتے تھے۔"

"جو ہو گیا سو ہو گیا۔ اب آگے کی فکر کرو۔" سلطان شاہ نے بے پروائی سے کہا۔ "جو کچھ تم نے مجھے بتایا وہ بہت خوف ناک ہے۔ تمہیں واقعی شدید خطرہ درپیش ہے۔ پورے شہر میں تلاش کی مہم کا آغاز ہونے سے قبل تمہیں ایئرپورٹ کے کسی گوشے میں روپوش ہو جانا چاہیے۔ مقررہ وقت پر ہم لاؤنج میں مل جائیں گے۔ راجو یا اس کے آدمی سرِعام کچھ نہیں کر سکیں گے مگر تم آج جلدی ملک سے نکل جاؤ گے۔ اس سے قبل راستے ہی میں ٹکراؤ کا خطرہ ہو سکتا ہے۔"

"اب تک تو وہ لوگ شہر کے چپے چپے پر پھیل چکے ہوں گے

"اگر باہر کوئی موجود ہوتا ہے تو دروازہ بولٹ کرنے کے بجائے اس کے لیے یہ زیادہ آسان ہوتا کہ یہاں کہیں گھات لگا کے ہمارے باہر نکلنے کا انتظار کرتا اور جونہی ہم بے خبری میں باہر نکلتے ہمیں ہلاک کرنے کی کوشش کرتا ورنہ ہلاک یا زخمی کرنا تو اس کے بائیں ہاتھ کا کھیل ہوتا۔"

"تمہاری اسی منطق بازی سے میں گھبراتا ہوں۔" وہ جھنجلا کر بولا۔ "اس سے تو بہتر ہے کہ زبان کھولنے کے بجائے تمہاری رائے کا انتظار کیا جائے۔"

"تو گویا میں غلط کہہ رہا ہوں؟" میں نے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"یہی تو مشکل ہے کہ میں دلیلوں سے تمہاری بات کو غلط ثابت نہیں کر سکتا مگر میری چھٹی حس کہہ رہی ہے کہ باہر خطرہ منڈلا رہا ہے اور کچھ پتا نہیں کہ باہر قدم نکالتے ہی کس سمت سے گولیوں کی بوچھاڑ شروع ہو جائے۔"

"ٹھہرو۔" میں نے ہاتھ اٹھا کر آہستگی کے ساتھ کہا۔ "ادھر الکٹرک تالا ہے مگر عقبی دروازے کا نظام سیدھا سادہ ہے۔ اسے دیکھ لیتے ہیں۔ اگر وہ بھی باہر سے بند ہوا تو تمہارے شبے کی تصدیق ہو جائے گی ورنہ ہم اسی سمت سے باہر نکلیں گے۔"

وہ کچھ کہے بغیر میرے ساتھ ہو لیا اور پھر چند ثانیوں بعد اس کے شبے کی تصدیق بھی ہو گئی۔

عقبی دروازہ بھی باہر سے بولٹ تھا جس کا مطلب تھا کہ باہر کوئی موجود تھا اور اس نے ہمارے باہر نکلنے کا انتظار کرنے کے بجائے گریز کرتے ہوئے ہمیں عمارت میں بند کرنے کو ترجیح دی تھی۔

"اب بتاؤ کہ اس نے ہمیں کھلی فضا میں گھیر کر مارنے کے بجائے اندر کیوں بند کیا ہے؟" دروازہ کھولنے میں میری ناکامی پر سلطان شاہ نے سوال کیا۔ اتنی بحث کے بعد اس مرحلے پر وہ شیر ہونے میں قطعی حق بجانب تھا۔

"سیدھی سی بات ہے کہ ہمیں بند کرنے والا معذور ہے۔" میں نے اضطراری طور پر کہا اور اس بلا تامل جواب پر سلطان شاہ کی کھوپڑی ناچ گئی جس کا اظہار اس کی آنکھوں سے ہو گیا تھا۔

"گولی چلانے کے لیے صرف ایک صحت مند ہاتھ درکار ہوتا ہے۔" وہ چیختے ہوئے لہجے میں کہہ رہا تھا۔ "ہو سکتا ہے کہ تمہارے اندازے کے مطابق وہ معذور ہو لیکن اتنا بھی نہیں کہ چند فائر نہ کر سکے۔ یہ نہ بھولو کہ دونوں دروازوں کو باہر سے بولٹ کر کے اس نے ہمیں یہ جتا دیا ہے کہ وہ نہ صرف اتنا لمبا چکر کاٹ سکتا ہے بلکہ ایک یا دونوں ہاتھوں سے کام بھی لے سکتا ہے۔ اسے اپنے سے کم تر سمجھ کر ہم بھاری خسارے میں رہ گئے۔"

اس کے لہجے پر میں بے اختیار ہنس پڑا مگر اندر لوٹتے ہوئے فوراً ہی سنجیدگی اختیار کر لی۔ "یہ نہ بھولو کہ وہ میرا رشتے دار ہے اور میں اس سے ملا ہوا ہوں۔ ضروری نہیں کہ معذوری جسم یا ہاتھ پیروں کی ہو بلکہ ذہنی بھی ہو سکتی ہے۔ اسے اندازہ ہو گیا ہو گا کہ اندر ہم دو آدمی ہیں اور وہ نہ صرف اکیلا ہے بلکہ غیر مسلح بھی لہٰذا اس نے سکا ٹی سے کام لیتے ہوئے دونوں دروازے بند کر دیے اور اب تک وہ کسی نہ کسی کو ہمارے گھیرے جانے کی خبر دے چکا ہو گا یا دینے والا ہو گا تاکہ اسے کمک مل سکے اور وہ بدلہ لے سکے۔"

اس کی آنکھوں میں حیرت کے آثار ابھر آئے۔ "کیسی باتیں کر رہے ہو؟ اس ویران مکان میں کسی غیر مسلح آدمی کا کیا کام؟ یہ مکان داؤد کی نگاہوں میں ہے اور اس کے آدمی بہت گھاگ ہیں۔ وہ تو شاید سوتے ہوئے بھی اسلحہ اپنے جسموں سے جدا نہیں کرتے یہاں سے اور اگر تمہاری تلاش میں داجو کا کوئی آدمی ادھر آ نکلا ہے تو وہ بھی غیر مسلح نہیں ہو سکتا۔ پھر آخر وہ کون ہے جو ہمیں یوں گھیر رہا ہے؟"

"ہم اسی بحث میں الجھ کر اپنا وقت برباد کر رہے ہیں۔" میں نے ایک فوری خیال کے تحت چونکتے ہوئے کہا۔ "ہمارے لیے ایک ایک لمحہ قیمتی ہے۔ جب تک وہ اکیلا اور تنہا ہے ہم اس سے لڑ بھڑ کر نکل سکتے ہیں۔ اس کے مددگار آ پہنچے تو کھیل بگڑ جائے گا۔"

"ہو سکتا ہے کہ اب تک اسے مدد مل گئی ہو۔" سلطان شاہ نجانے کیوں اس موقع پر باہر نکلنے میں غیر معمولی پس و پیش سے کام لے رہا تھا۔ مزید بدتر مواقع پر بھی اس نے کبھی... اپنی جان کی بازی لگانے سے گریز نہیں کیا تھا۔ کئی بار تو اس نے صریحاً خودکشی کی کوشش کی تھی۔

"اپنی برتری اور کامیابی کا یقین ہوتا تو وہ بولٹ گرا چکا ہوتا۔ بند دروازے اس بات کی دلیل ہیں کہ ابھی تک باہر کی صورت حال جوں کی توں برقرار ہے۔ ہو سکتا ہے کہ چند لمحوں کی تاخیر ہمارے نکلنے کے امکانات ہی مسدود کر دے پھر کھڑکیوں پر آہنی گرل کی موجودگی میں ہمیں شاید کوئی دروازہ ہی توڑنا پڑے گا۔"

بات اس کی کھوپڑی میں سما گئی اور وہ جلدی سے بولا۔ "تم پچھلی سمت کی کھڑکیوں کو بھول رہے ہو۔ ادھر صرف شیشے لگے ہوئے ہیں آہنی گرل نہیں ہے۔ ایک تم نے باہر سے توڑا بھی تھا جب باہر کے آدمی ہمیں گھیرنے کی کوشش کر رہے تھے اور تم نے شیشہ توڑ کر اندر گھسنے کے بجائے کسی بانس کے سہارے چھت پر چڑھ

گئے تھے۔"

وہ درست ہی کہہ رہا تھا۔ میں اوپر پہنچ گیا تھا اور میرے سوٹ کے نشانات ٹوٹے ہوئے شیشے سے غلط راہ پر پڑ گئے تھے۔ وہ مجھے اندر عمارت کی بھول بھلیوں میں تلاش کرتے رہتے اور واپس لوٹ گئے۔ مگران کی نگرانی کرنے والے نے مجھے ڈھونڈ نکالا اور آخر کار ایک کمرے میں میرے ایکسپلوڈر کا نشانہ بن گیا۔

اس بار وہی ٹوٹا ہوا شیشہ ہمیں فرار کا ایک مختصر راستہ فراہم کر سکتا تھا۔

ہم دونوں نے ایک بار پھر اپنا اسلحہ چیک کیا اور واپس عقبی سمت میں ہو لیے۔ شیشے سے محروم کھڑکی کے قریب چھپ کر ہم کئی منٹ تک باہر کی سن گن لیتے رہے لیکن ادھر مکمل سناٹے کا راج تھا۔ آخر کار میں نے ایکسپلوڈر ہاتھ میں سنبھالا اور سر باہر نکال کر قرب و جوار کا جائزہ لیا لیکن وہاں کوئی ذی روح نظر نہیں آیا۔ سورج کی تیز روشنی میں جھاڑیوں کی اوٹ کے سوا چپا چپا صاف نظر آ رہا تھا۔

میں نے سر اندر کر کے اوٹ کے پیچھے بیٹھے ہوئے سلطان شاہ کو سرگوشیانہ آواز میں وہیں چھپے رہ کر صورت حال پر نگاہ رکھنے کو کہا تو وہ میرے بجائے خود باہر نکلنے پر مصر ہو گیا۔

"آج تم پہلے ہی اعتماد کا شکار ہو گئے ہو۔ اس لیے اندر ہی رکو۔" میں نے کہا۔ "اگر باہر مجھے کوئی خطرہ درپیش ہوا تو تم اس کا سدباب کر سکو گے۔"

اس وقت زیادہ بحث کرنے کی گنجائش نہیں تھی لہٰذا وہ مجبوراً خاموش ہو گیا اور میں احتیاط کے ساتھ عقبی سمت باہر نکل گیا۔

پھر جوں ہی میں باہر نکل کر سیدھا کھڑا ہوا اچانک فضا ریشد زیب کی کرخت مردانہ آواز سے گونج اٹھی۔

میں نے بے ساختہ دونوں ہاتھ اوپر اٹھا لیے پھر اندازے سے آواز کی سمت کا تعین کرتے ہوئے آہستگی کے ساتھ اسی سمت میں گھوم گیا لیکن وہاں کوئی متنفس نظر نہیں آیا۔

"تم میری رائفل کی زد میں ہو۔" چند ثانیوں کے توقف کے بعد بائیں کی جھاڑیوں کی اوٹ سے پھر وہی کرخت آواز گونجی۔ "میری ہدایات سے ذرا بھی انحراف کیا تو بے دریغ فائر کر دوں گا۔"

"ہدایات کیا ہیں؟" میں نے پرسکون لہجے میں سوال کیا۔ لیکن حقیقت یہ تھی کہ سلطان شاہ کی پیش گوئی درست ہونے کے باوجود وہ صورت حال مجھے بہت غیر متوقع اور خطرناک محسوس ہو رہی تھی۔

"اسی طرح ہاتھ اوپر اٹھائے جنوب کی جھاڑیوں کی طرف چلے جاؤ۔"

"ضرور آ رہا ہوں گا۔" میں نے اپنی تشویش کو چھپانے میں سر جھکا دیا۔ "لیکن تمہارے حکم کی تعمیل سے پہلے میں تمہارا چہرہ ضرور دیکھنا چاہوں گا۔"

"یہ مت بھولو کہ تم اس وقت میرے نشانے پر ہو۔" اس کی غراہٹ سنائی دی۔

میرے ذہن میں وہ تجربہ تازہ تھا جو سلطان شاہ کے ساتھ مل کر کیا گیا تھا جس میں بنیادی نکتہ یہ تھا کہ باہر والے کے پاس اسلحہ نہیں تھا اور اس نے وقت حاصل کرنے کے لیے دروازے باہر سے بولٹ کیے تھے۔

میں نے اچانک اپنے ہاتھ گرا دیے مگر میری نگاہیں پوری طرح جھاڑیوں پر مرکوز تھیں۔ "مجھ پر گولی بھی چلا دو۔ اس سے پہلے تمہیں مایوسی ہو گی۔"

"ہاتھ اٹھاؤ ورنہ واقعی فائر کر دوں گا۔" اس کی دھمکی آمیز آواز میں بوکھلاہٹ پیدا ہو گئی تھی۔ غالباً میرا طرز عمل اس کی توقع کے خلاف جا رہا تھا۔

"یہ شوق بھی پورا کر لو۔" میں نے مضحکہ خیز لہجے میں کہا اور جھاڑیوں پر نگاہ رکھتے ہوئے عقبی دیوار کی طرف بڑھنے لگا۔ اس وقت تک میں نے ایکسپلوڈر نہیں نکالا تھا کیونکہ میں پوری طرح اس کی حوصلہ افزائی کر کے اسے باہر نکلنے پر مجبور کرنا چاہتا تھا۔

پھر اچانک یہی اس نے غیر متوقع بلکہ عجیب و غریب رد عمل کا مظاہرہ کیا۔ سامنے کی جھاڑیوں کی اوٹ سے اس کا جسم ابھرا اسی کے ساتھ اس کا داہنا ہاتھ گردش میں آیا اور وہ فوراً ہی جھاڑیوں کے پیچھے دبک گیا۔ اس کا پھینکا ہوا پتھر فضا میں اڑتا ہوا سیدھا میری طرف آ رہا تھا۔

گھبراہٹ اور بوکھلاہٹ کے باوجود اس کا نشانہ قابل داد تھا لیکن میں خود کو اس پتھر کی مہلک زد سے بچانے میں کامیاب ہو گیا اور پتھر پر شور آواز سے زمین پر گرنے کے بعد اپنے زور میں دور تک لڑھکتا چلا گیا۔

اس کی دھمکی محض کاغذی گن سے ہی تھی اسی کے ساتھ اس کے مسلح ہونے کا بھرم بھی کھل گیا تھا لہٰذا میں بآسانی اسے زیر کر سکتا تھا۔ وہ شخص شاید جسمانی طور پر مجھ سے برتر تھا لیکن عقل سے عاری نہیں تھا۔ میرے فائر نہ کرنے اور کسی اسلحہ کی نمائش نہ کرنے کے باوجود اسے اندازہ تھا کہ میں ضرورت کے وقت اسلحہ استعمال کرنے سے گریز نہیں کروں گا اور وہ اپنی جسمانی برتری کے باوجود مار دیا جائے گا۔ ان خدشوں کے پیش نظر اس نے اپنی کمین گاہ سے کھلی فضا میں نکلنے کی حماقت نہیں کی تھی اور جب میں نے پتھر کی زد سے خود کو بچاتے ہوئے سامنے کی جھاڑیوں کی طرف دوڑ لگائی تو وہ بھی پھرتی کے ساتھ ایک طرف بھاگ نکلا لیکن جتنی دیر میں جھاڑیوں تک پہنچتا وہ موڑ گھوم کر میری نظروں سے اوجھل ہو چکا تھا۔ میرے ذہن میں یہ خطرہ موجود تھا کہ موڑ گھوم کر اس نے

آگے بڑھتے رہنے کے بجائے دیوار سے چپک کر اسی پوزیشن میں بے حس ہو کر میرے نمودار ہونے کی بجائے پر نوٹ بڑے لہذا میں نے عمارت کی دیواروں سے حتی الامکان دور رہتے ہوئے وہ جگہ تاکا تو وہ واقعی دیوار سے چپکا کھڑا تھا۔

مجھے دیکھتے ہی اس نے ایک بار پھر دوڑ لگا دی لیکن اس بار اس کا رخ دوبارہ ماتی کی جھاڑیوں اور عمارت کے عقبی حصے کی جانب تھا۔

"رک جاؤ ورنہ میں گولی مار دوں گا۔" میں لپکا اس کے تعاقب میں پہنچتے ہوئے اسے للکارا اسی کے ساتھ میں نے اپنی جیب سے بھرا ہوا ایک ایکسپلوڈر بھی نکال لیا تھا۔

لیکن میری آواز کا اس پر کوئی اثر نہ ہوا۔ اس نے مڑ کر میری طرف دیکھنے کی بھی زحمت نہیں کی بلکہ بگٹٹ آگے کی طرف دوڑتا رہا۔

اس موقع پر اگر وہ میری رینج میں ہوتا تو میں ضرور اس پر فائر کر دیتا لیکن وہ مجھ سے بہت آگے تھا اور مجھے خدشہ لاحق ہو گیا تھا کہ کہیں وہ میرے پہنچنے سے قبل ہی دیوار پھاند کر فرار نہ ہو جائے مگر اس وقت میں سلطان شاہ کو بھولا ہوا تھا جو انتہائی اہم مواقع پر مختصر مگر کلیدی رول ادا کرتا آیا تھا۔

وہ ٹوٹے ہوئے شیشے سے شاید پوری صورتحال کا مشاہدہ کر رہا تھا۔ اپنے حریف کی طرف سے رائفل کی دھمکی کے بعد بھی جھومنے مت اسے اندازہ ہو گیا تھا کہ حریف غیر مسلح تھا لہذا وہ اطمینان سے باہر نکل آیا تھا۔

میں بھاگنے والے کے تعاقب میں تھا اور سلطان شاہ لگے اس کی رزہ میں حائل تھا اس شخص نے بھاگتے بھاگتے اچانک ہی اپنا رخ تبدیل کیا اور احاطے کی دیوار کی طرف بھاگنا چاہا لیکن اس وقت تک وہ سلطان شاہ کی زد میں آچکا تھا۔ اس نے ہاتھ سیدھا کر کے فائر کر دیا۔

بارودی دھماکے کے ساتھ چلی ہوئی ایکسپلوڈر کی گولی بھاگتے ہوئے دشمن کے جسم میں پیوست ہونے کے بجائے اس کے داہنے شانے میں اتر گئی۔

گولی کا زخم کھاتے ہی اس کے حلق سے گھٹی گھٹی غراہٹ بلند ہوئی تھی مگر پل بھر بعد ہی ایکسپلوڈر کی گولی اس کے جسم کا [illegible] سے پاکر پھٹی تو اس کے حلق سے ایک کربناک چیخ بلند ہوئی اور وہ گھٹنے کے بل زمین پر جا گرا تھا۔ ایکسپلوڈر کے ہولناک دھماکے سے دھما کا ہوتے ہی اس کا داہنا بازو شانے سے الگ ہو کر جا گرا تھا اور وہ زمین پر گرا ماہی بے آب کی طرح تڑپ رہا تھا۔

"تم اسے سنبھالو میں اندر سے کاغذات نکال لاؤں۔" سلطان شاہ نے دوڑ کر میری سمت کہا اور واپس عمارت کی طرف چل دیا۔ فائر کے دھماکے کے بعد اس نے صورتحال کی نزاکت کو پوری طرح بھانپ لیا تھا اور جانتا تھا کہ اب ہم زیادہ دیر تک وہاں نہیں رک سکیں گے اس لیے خفیہ دستاویزات کو فوری طور پر اپنی تحویل میں لینا ناگزیر ہو گیا تھا۔

"کون ہو تم؟" میں نے اپنے تڑپتے ہوئے شکار کے سر پر پہنچ کر خونخوار لہجے میں سوال کیا جواب میں اس کے منہ سے مغلظات کا طوفان امڈ پڑا۔

قریب سے اس کے داہنے شانے کے خاک اور خون میں لتھڑے ہوئے زخم کا جائزہ لیتے ہی میرے بدن میں جھرجھری سی دوڑ گئیں اس وقت پہلی بار مجھے اندازہ ہوا کہ ایکسپلوڈر کا ادھورا وار بھی پورا وار سے کہیں زیادہ خوفناک تھا۔ دھماکے کے باعث اس کے شانے کی ہڈی کے ساتھ ہی پسلیاں بھی بری طرح مجروح ہوئی تھیں اور اپنی اذیت کے اعتبار سے وہ شخص حقیقی طور پر فوری موت کا مستحق ہو چکا تھا۔

مگر میں نے اس کی کھوپڑی پر ایک بھرپور ٹھوکر رسید کر دی جس کا خاطر خواہ اثر ہوا اور اس کے منہ سے جاری گالیوں کا طوفان فوری طور پر تھم گیا۔

"جواب دو گے تو فوری طبی امداد کے ساتھ کوئی زود اثر مسکن دوا بھی مل جائے گی ورنہ اسی طرح [illegible] میرا ارادہ تھا سے دھڑ کو یہیں تڑپتا اور سسکتا ہوا چھوڑ جاؤں" میں نے سرد اور سفاک لہجے میں کہا "کون ہو اور یہاں کیوں آئے تھے؟"

اس کی آنکھوں میں نفرت آمیز خوف کے آثار امڈ آئے "میں راجو کے لیے کام کرتا ہوں۔" اس نے کراہوں کے درمیان اٹک اٹک کر کہنا شروع کیا "میں یہاں مال لینے آیا تھا۔ مجھے بتایا گیا تھا کہ یہ عمارت آج کل ویران پڑی ہے اور پھاٹک کے بجائے مجھے کسی دوسرے طریقے سے اندر پہنچنا ہوگا۔ اندر گھس کر میں نے بیرونی میں عمارت کا چکر لگایا تو اندر سے دو آدمیوں کی آوازیں سنیں اور میں ہوشیار ہو گیا۔ میرا ذہن فوراً راجو کے ان دشمنوں کی طرف گیا جو پچھلی رات لانڈھی میں گل بادشاہ کے ہوٹل میں اس کا ایک آدمی مار کر نکل بھاگے تھے۔ راجو ان کی تلاش کے لیے پاگل ہو رہا تھا۔ میں نے اس کی خوشنودی حاصل کرنے کے لیے نکاسی کے دونوں راستے باہر سے بند کر دیے اور راستے تبدیل کر دی۔ اب وہ کسی بھی وقت یہاں پہنچ سکتا ہے میری اطلاع پر وہ بہت خوش ہوا تھا۔"

"اسے کس طرح اطلاع دی تھی؟"

"یہاں آج کل گیراج میں ہیروئن کی بھی نیالی ہے۔" زخم سے بہت زیادہ خون بہنے کی وجہ سے اس کی اٹکتی ہوئی آواز میں لحہ بہ لحہ نقاہت بڑھتی جا رہی تھی۔ "ریڈیو ایک ٹرانسمیٹر بھی ہے جس پر حسبِ ضرورت راجو سے بات کی جا سکتی ہے۔ ہیروئن والے کو اس ٹرانسمیٹر پر راجو کو اسٹاک اور ڈیلیوری کی تفصیل بھی بتانا پڑتی ہے۔ میں نے اسی پر اطلاع دی تھی۔"

"لیکن تم غیر مسلح کیوں تھے؟" میں نے آخر کار وہ اہم سوال بھی کر ہی ڈالا جو ابتدا ہی سے میرے ذہن میں بہت شدت کے ساتھ چبھ رہا تھا۔

"شروع سے یہ دستور چلا آ رہا ہے کہ اس عمارت میں آنے والوں کو غیر مسلح ہو کر آنا پڑتا ہے۔ میں یہ معلوم کرنا بھول گیا تھا کہ وہاں سے کے بجائے دوسرے راستے سے داخل ہونے کی صورت میں یہ پابندی برقرار رہے گی یا ختم ہو جائے گی۔ شاید اس وقت میں اپنی اسی بھول کی قیمت ادا کر رہا ہوں۔" اس نے ایک تیز ہچکی لی اور درد و بے والی آواز میں بولا۔ "خدا کے لیے مجھ پر رحم کرو۔ میرا حال بہت ابتر ہے۔ اس وقت کسی تیز خواب آور دوا کا انجکشن دے دو لیکن میں تمہارے ہر سوال کا جواب دے دوں گا۔"

میں کوئی جواب دیے بغیر اسے سرد اور بے رحمانہ نگاہ سے گھورتا رہا۔

وہ انسان ضرور تھا مگر اس روپ میں درندوں سے بھی بدتر تھا۔ درندے ایک وقت میں ایک آدمی ہی کو نقصان پہنچاتے ہیں مگر وہ ہیروئن فروشوں کے اس منظم ٹولے کا ایک اہم مہرہ تھا جو محض مالی فائدوں کی خاطر پورے معاشرے کی بنیادوں میں زہر سرایت کر رہا تھا۔ میرے نزدیک ان خونی بھیڑیوں میں سے ایک بھی معافی دیے جانے کے قابل نہیں تھا جو بڑی بے دردی سے لوگوں کو ہیروئن کی لت میں مبتلا کر کے دھیرے دھیرے قبروں کی طرف دھکیل رہے تھے۔ اسی طرح انہیں بھی سسکا سسکا کر مارا جانا چاہیے تھا اور وہ خود بھی موت کی اسی راہ پر گامزن تھا لیکن اسے سسکتا ہوا چھوڑ جانا میرے نزدیک قرینِ مصلحت نہیں تھا۔ اگر راجو اس کی زندگی میں ہی آ جاتا تو وہ اسے بہت کچھ بتا سکتا تھا جب کہ میں ہر لفظ کو ایک راز رکھنا چاہتا تھا۔ میرے لیے وہ موقع غنیمت تھا کہ راجو اپنے کارندوں کی ایک گرفت کے ساتھ مارا گیا کے مکان میں اپنے ایک آدمی کی پُراسرار موت کے اسباب میں الجھا رہتا اور میں البتان سے ایئرپورٹ کی طرف نکل جاتا۔

"یہ سچ رہے ہو؟ فقط ختم کرو اس کا اور نکلو یہاں سے۔" سلطان شاہ کی آواز نے مجھے چونکا دیا۔

"تمہیں شاید اس کا تجربہ نہیں ہے۔" زخمی تڑپ کر جلدی سے بولا۔ "انداز میں جیسے اس کی آنکھیں موت کی دہشت سے پھیلتی گئی تھیں۔ تم مجھ سے وعدہ خلافی نہیں کر سکتے... تم مجھے قتل نہیں کر سکتے۔"

"تمہیں کون روک سکے گا؟" میں نے زہرخند کے ساتھ کہا۔ "جب تم لوگ اپنی منفعت کے لیے ہونے عہد توڑ سکتے ہو تو میں وعدہ خلافی سے کون روکے گا؟"

فقرہ پورا کرتے ہی میں نے اس کے سینے میں ایکسپوڈر کی گولی اتار دی اور اس کا پورا وجود کسی بم کی طرح پھٹ کر چاروں طرف دور تک بکھر گیا۔

اس حالت میں وہ ایکسپوڈر کا تیسرا شکار تھا۔

دن بھر کا تھکا ہارا سورج دھیرے دھیرے اپنے سفر کی آخری منزل کی طرف رواں تھا کیونکہ ان کی تیز تمازت ماند پڑ چکی تھی لیکن شہر میں ہر طرف اُجالا ہی اُجالا تھا کیونکہ اس وقت شام کے صرف پانچ بجے تھے۔

میں رکشے میں تیزی کے ساتھ ایئرپورٹ کی طرف جا رہا تھا اور سلطان شاہ ٹیکسی میں میرے پیچھے آ رہا تھا۔ اس دن میں نے پہلی بار ٹونا اور سلطان کے سامنے شرف! دلوں سے لگے ہوئے متعدد منصوبوں کی اذیت محسوس کی تھی کیونکہ میں فریقِ ثانی کی طرف سے کسی مداخلت کے خطرے کے پیشِ نظر گرد و پیش پر نگاہ رکھنا چاہتا تھا لیکن ٹرائیو اپنے آئینوں میں ہر زاویے سے غالباً میرے بدن کے ایک ایک حصے کا جائزہ لے رہا تھا۔ اگر میں ذرا بھی بے چینی یا اضطراب کا مظاہرہ کرتا تو وہ میری طرف سے چونک سکتا تھا لہٰذا میں سب کچھ فراموش کر کے تن بہ تقدیر ہو کر نشست پر سیدھا بیٹھ گیا اور وقت گزاری کے لیے سگریٹ سلگا لی لیکن میں ان آئینوں کو اپنے ذہن سے نہ جھٹک سکا۔

"یہ چار پانچ شیشے کیوں لگا رکھے ہیں تم نے اپنے سامنے؟" زہریلے کے قریب سے گزرتے ہوئے بالآخر وہ سوال میری زبان پر آ ہی گیا۔

اس دلچسپ ترین داستان کے بقیہ واقعات چوتھے حصے میں ملاحظہ فرمائیں

# موت کے سوار

اقلیم علیم

ڈرائیور زندہ دل اور لاابالی سا نوجوان تھا۔ اس نے ہنستے ہوئے جواب دیا۔ "یہ ڈبل کام دیتے ہیں۔ پچھلے ٹریفک کا پتا چلتا رہتا ہے اور دل بھی پشوری ہوتا رہتا ہے۔" آخری فقرہ ادا کرتے ہوئے وہ سڑک کے بجائے آئینوں میں میری آنکھوں میں دیکھ رہا تھا۔

"میں سمجھا نہیں۔" میں نے قدرے حیرت کے ساتھ کہا۔

"کراچی میں آدھا شہر یا تو ڈرائیور ہے یا پھر جانتے ہیں ہو نا کہ ادھر سے آئے گا اور کسے سامنے سے دبا ہوا جائے گا۔" وہ کبھی سڑک کی طرف اور کبھی میری آنکھوں میں دیکھ رہا تھا۔

"وہ تو ٹھیک ہے مگر دل کیسے پشوری ہوتا ہے؟" میں نے پوچھا۔

"پیچھے زنانی سواریاں ہوں تو یہ شیشے بڑا مزہ دیتے ہیں جس نے بھی یہ شیشہ بنایا بڑا آفت بنایا ہے۔ اسٹیرنگ اپنے ہاتھ میں ہو تو یہ شیشے بڑا کام دیتے ہیں۔ جب چاہا سواریوں کو اچھال دیا جدھر چاہا ادھر موڑ کاٹ کر جھٹکا دیا۔"

"یہ تو بری بات ہے نا کہ جھٹکے سے سواریاں بے آرام ہوتی ہوں گی۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔

"جب سے برقع ختم ہوا ہے زیادہ تر زنانیاں بنا سنور کر اس امید پر نکلتی ہیں کہ ہر مرد انہیں دیکھے گا اور ہیں دیکھا رہو جانے گا شاید کوئی بے آرام بھی ہوتا ہو مگر شکایت کسی نے نہیں کی۔ سالی کو وسیاں لگتی ہو جگی ہیں۔" یہ کہہ کر وہ زور سے ہنسا اور پھر بولا۔ "یہ شیشے رہائی کے بغیر سواریوں کے کام بھی آتے ہیں بجھیں معلوم ہے کہ رکشا کھلی سواری ہے وہ جہاں ریلی کے سفر میں سب ہوا بال بکھیر دیتی ہے۔ منزل قریب آتی ہے تو اسی آئینے میں دیکھ کر سواریاں بال بناتی اور سرخی پوڈر بھی ٹھیک کر لیتی ہیں۔"

"اور ان شیشوں پر پولیس کو کوئی اعتراض نہیں ہوتا۔ یہ ڈرائیور کی توجہ بھی تو ہٹاتے ہیں۔"

"ہم لوگ عادی ہو گئے ہیں کوئی توجہ نہیں ہٹتی۔" اس نے بے پروائی سے کہا۔ "اور پولیس کو کہاں اتنا وقت ہے کہ ایک ایک رکشا اور ٹیکسی کے شیشے اور ہارن دیکھتی پھرے پھر ہم بھتا بھی دیتے ہیں۔" اس وقت وہ آئینوں میں میری طرف دیکھ رہا تھا۔ اسی لمحے شہید ملت روڈ کے کراسنگ پر لگا ہوا ٹریفک سگنل سبز سے زرد پھر سرخ ہوا۔ شہید ملت روڈ سے آنے والا ٹریفک رواں ہو گیا مگر ڈرائیور جو میری طرف متوجہ تھا، خطرناک چوراہے پر رونما ہونے والی تبدیلیوں سے وہ بے خبر رہا اور اگر میں چیخ کر اسے ہوشیار نہ کرتا تو رکشا شہید ملت روڈ سے شارع فیصل پر شہر کی طرف گھومنے والے ایک فوجی ٹرک کے نیچے گھس کر پچھلے پہیوں میں پس گیا ہوتا۔

رکشا ڈرائیور نے اچانک پوری قوت سے بریک لگائے اور میں اپنی نشست سے اچھل کر پائیوں کی اگلی ریلنگ پر جا رہا۔

"بچ گئے ورنہ ابھی کام ہو گیا ہوتا۔" میں نے سنبھل کر اپنی جگہ پر سرکتے ہوئے گہرا سانس لے کر کہا۔

"یہ تو ہر تاکی رہتا ہے۔" وہ بے پروایانہ لہجے میں بولا۔ "لوگ ہمیں گالیاں دیتے ہیں، برا بھلا کہتے ہیں مگر تم خود دیکھو کہ ہم ہر روز موت کے منہ میں ہاتھ ڈال کر اپنی روزی نکالتے ہیں۔"

"شیشے کم ہوں تو تمہاری یہ روزی آسان بھی ہو سکتی ہے۔"

"شیشوں میں کچھ نہیں رکھا بابو! موت آنی ہو تو بستر میں بھی آ جاتی ہے وہاں تو چھت میں کوئی شیشہ نہیں ہوتا۔" یہ کہہ کر وہ یوں فخریہ انداز میں ہنسا جیسے اس نے کوئی عظیم الشان طنز کیا ہو۔

میں نے اس کی بات کا جواب نہ دینا ہی مناسب سمجھا ورنہ میں اس سے یہ پوچھ سکتا تھا کہ بلندی سے کود کر یا پٹڑی پر آتی ہوئی تیز رفتار ریل کے سامنے لیٹ کر زندگی کی امید رکھنا کہاں کی عقل مندی تھی؟

سگنل سبز ہوا اور رکشا ایک تیز جھٹکے سے آگے بڑھ گیا۔ میں بظاہر تو خاموش ہی رہا لیکن یہ سوچنے پر مجبور ہو گیا کہ ہمارا ٹریفک پولیس کا عملہ پبلک ٹرانسپورٹ کی فٹنس سے ہٹ کر شاہراہوں پر گاڑیوں کے انجن پر بکنا چور ہارن اور ٹیپ ریکارڈ اور آئینوں کی تعداد ہی کیوں چیک نہیں کرتا جن کی بنا پر ہر روز سڑکیں انسانی لہو سے غسل کرتی ہیں۔

پبلک ٹرانسپورٹ کے شعبے سے تعلق رکھنے والی گاڑیوں کی فٹنس کی ہر چھ ماہ بعد تجدید لازمی ہوتی ہے۔ اس موقع پر ہر چیز کو قانون کے مطابق کر لیا جاتا ہے حتیٰ کہ کرایہ بتانے والے میٹر تک درست [illegible] مگر فٹنس گراؤنڈ سے گاڑی باہر نکلتے ہی ہر چیز پرانی ڈگر پر لوٹا دی جاتی ہے جس کا ریکارڈ صاف رہتا ہے کہ آتی ہزار گاڑیوں میں سے ایک میں بھی کوئی چیز خلاف قانون نہیں ہے۔ شہری اخبارات میں اسلامت کیا جھوٹ بکتے ہیں۔ شاہراہوں پر چشم پوشی کا معاملہ تو اس کے لیے کالی بھیڑوں کو بھتا ادا کر دیا جاتا تھا۔

دوسری چیز میں توجہ تھی سو تیں سنگ آئینوں کا معاملہ بہت سنگین تھا کیونکہ اس کا مقصد چادر کے تقدس کو پامال کرنا تھا اور یہ نادیدہ سے چھونے والی دو رنگا ہی ایسا کہ کی چادر دیواری کو بھی تسلیم کر سکتے شاید کہ پڑھ ان ہی رہتی ہوں۔

رکشا چلتا رہا۔ گفتگو کے اختتام پر ڈرائیور کا موڈ قدرے خراب ہو گیا تھا جس کا اظہار رکتے ہوئے اس نے رکشے کی رفتار تیز کر دی تھی مگر میرا ذہن اس سے کہیں تیز چلتا رہا اور آخر کار رکشا صحول ستارہ ڈواؤوی کے سامنے سے مڑ کر ایئرپورٹ ٹرمینل نمبر ایک کی طرف جانے والی سڑک پر گھوم گیا۔

رکشا میں نے پارکنگ لاٹ کے قریب ہی چھوڑ دیا۔ جب میں کرایہ ادا کر رہا تھا تو سلطان شاہ ٹیکسی اسٹینڈ کے قریب سے گاڑی میں اس کا منتظر تھا اور وہ بھی میری ہی طرف متوجہ تھا۔ بھیڑ بھاڑ کے بیچ آنکھوں ہی آنکھوں میں اشاروں کا تبادلہ ہوا اور یہ طے پا گیا کہ میں بخیر و عافیت ایئرپورٹ تک پہنچ چکا تھا لہٰذا وہ واپس لوٹ جائے گا اور پروگرام کے مطابق خریداری کر کے مقررہ وقت پر ایئرپورٹ پر آ جائے گا۔

پرواز رات گیارہ بجے روانہ ہونے والی تھی یعنی لفتھانسا کی اس پرواز کے لیے کاؤنٹر پر چیک ان کا آغاز نو بجے ہو جانا تھا۔ اس شمار سے میرے پاس کم و بیش ساڑھے تین گھنٹے باقی تھے جو مجھے کسی کی نظروں میں آئے بغیر ایئرپورٹ کی ان ہی عمارات میں گھوم پھر کر گزارنے تھے۔ اتنی دیر کے لیے اگر میں کسی ایک جگہ جم کر بیٹھ جاتا تو لامحالہ کسی نہ کسی کی نظروں میں آ سکتا تھا پھر دوسری غور طلب بات یہ بھی تھی کہ ایکسپلوڈر میکنزم سمیت میری جیب میں موجود تھا اور حفاظتی عملے سے ٹکراؤ یا ان کی کسی بازپرس کے نتیجے میں اس کا راز بھی فاش ہو سکتا تھا۔

میں عمومی انداز میں ٹرمینل نمبر ایک کے سامنے والے چوڑے فٹ پاتھ پر سے گزرتا ہوا ٹرمینل نمبر دو اور تین کی طرف ہو لیا۔ وہاں پہنچ کر پہلے کلوز سرکٹ ٹیلی وژن اسکرین پر پروازوں کی آمد و رفت کے شیڈول کا جائزہ لیا اور پھر باتھ روم کی طرف ہو لیا۔ اندر میدان صاف تھا اور میری متجسسانہ نظریں کسی ایسی جگہ کا جائزہ لے رہی تھیں جہاں میں ایکسپلوڈر کو اس طرح ٹھکانے لگا سکوں کہ وہ میری روانگی تک کسی کی نظروں میں نہ آ سکے مگر صاف ستھرے اور چمکتے ہوئے باتھ روم میں مجھے ڈسٹ بن کے علاوہ کوئی ایسی جگہ نظر نہیں آئی جہاں ایکسپلوڈر چھپایا جا سکے۔

پھر اچانک مجھے خیال آیا کہ ان دنوں شہر میں دہشت گردی کی متوقع وارداتوں کے پیش نظر ایئرپورٹ پر حفاظتی انتظامات سخت کر دیے گئے تھے اور ایئرپورٹ کی عمارات میں کئی مقامات پر ایسے خفیہ کیمرے نصب کیے گئے تھے جن سے ملنے والی تصاویر ایک مرکزی کمرے میں مانیٹر کے اسکرین پر دیکھی جاتی رہتی تھیں۔ اس طرح مشتبہ افراد کی نگرانی کرتے ہوئے انہیں رنگے ہاتھوں پکڑا جا سکتا تھا۔

اندرونی اور بیرونی لاؤنج کے درمیانی دروازے پر لگا ہوا

سوٹ کیس کھیرا میں خود دیکھ چکا تھا مجھے شبہ ہوا کہ کہیں باتھ روم کے کسی مقام پر کوئی خفیہ کیمرا نصب نہ ہو کیونکہ کسی بھی مخبری کا پتا لگانے کے لیے وہ سب سے محفوظ جگہ تھی جہاں جیبر بھانتے الگ ہو کر کوئی بھی شخص رازدارانہ انداز میں کری کارروائی سرانجام دے سکتا تھا۔

میں نے باتھ روم کے کوڑے دان کو استعمال کرنے کا ارادہ ملتوی کیا اور منہ ہاتھ دھو کر وہاں سے باہر نکل آیا۔

اس وقت مجھے اندازہ ہوا کہ وقت ضرورت ہتھیار کا حصول ہی دشوار نہیں ہوتا بلکہ اس سے گلوخلاصی بھی بسا اوقات گلے کی ہڈی بن جاتی ہے۔

رات کا اندھیرا اس معاملے میں بڑا مہربان ہوتا ہے چلتے چلتے کسی بھی سنسان مقام پر پھینک کیا جا سکتا ہے لیکن دن کے اجالے میں جب نگاہیں دور تک تعاقب کرتی ہوں تو ایسا ہر کام کٹھن ہو جاتا ہے۔

کشادہ اور خوش آباد ریستوران کے ایک گوشے میں کافی پیتے ہوئے میں وقت گزاری کے ساتھ ایکسپلوڈر کے مسئلے پر بھی غور کرتا رہا آخر کار مجھے اس سے چھٹکارا حاصل کرنے کی ایک ترکیب سوجھ ہی گئی اور میں بل ادا کر کے وہاں سے اٹھ گیا۔ اس وقت تک میں تقریباً ڈیڑھ گھنٹا گزار چکا تھا اور میری رسٹ واچ ساڑھے سات بجا رہی تھی۔

میں ٹرمینل نمبر تین کے سامنے سے براہ راست شاہراہ فیصل سے ملنے والی سڑک پر ہو لیا۔ سورج غروب ہو چکا تھا اور اندھیرا دور کرنے کے لیے ہر طرف اسٹریٹ لیمپ جل اٹھے تھے مگر میری مطلوبہ سڑک پر زیادہ روشنی نہیں تھی۔

کچھ دور چلنے کے بعد میں بالکل سناٹے میں آ گیا جہاں میرے سوا کوئی نہیں تھا۔ میں نے جیب سے ایکسپلوڈر نکال کر اس کا میگزین الگ کیا اور اسے ایک طرف اچھال دیا۔ لمبی لمبی نرم گھاس سے بھری ہوئی زمین نے بڑی نرمی سے ایکسپلوڈر کو اپنی آغوش میں لے لیا۔ تھوڑی دور جا کر میگزین کا بھی یہی حشر ہوا اور مجھے اپنے سینے سے ایک بڑا بوجھ اترنے کا احساس ہوا۔

میرا کام ہو چکا تھا اس لیے اس سڑک پر مزید آگے تک جانا بے سود تھا۔ میں تھوڑی دور چل کر دائیں طرف والی ذیلی سڑک پر مڑ گیا جو آگے جا کر ٹرمینل نمبر ایک کے سامنے نکلتی تھی۔

میں کسی عجلت کے بغیر خراماں خراماں راستہ طے کرتا ہوا دوبارہ ٹرمینل نمبر ایک تک پہنچا اور بیرونی لاؤنج میں ایک بینچ پر بیٹھ کر سگریٹ نوشی میں مصروف ہو گیا کیونکہ ابھی تک سلطان شاہ کا کہیں پتا نہیں تھا۔

وقت دھیرے دھیرے گزرتا رہا اور میں اپنے قریب سے گزرنے والے لوگوں کے بارے میں دلچسپ نکات نوٹ کر کے محظوظ ہوتا رہا اور آخر کار ساڑھے آٹھ بجے وہاں فٹ پاتھ کے نزدیک ایک ٹیکسی آ کر رکی جس کی اگلی نشست سے سلطان شاہ برآمد ہوا تھا قریب ہی کہیں سے ٹریفک کے سپاہی نے تیز سیٹی بجا کر شاید ٹیکسی والے کو آگے بڑھنے کا اشارہ دیا مگر اس وقت تک ڈرائیور ڈکی کھول کر سپاہی کو یہ سمجھا چکا تھا کہ وہ وہاں مسافر کا سامان اتارنے کے لیے رکا ہے نہ کہ اپنا گول کر کے براہ راست کسی مسافر کو لے جانے کا اس کا کوئی ارادہ نہیں تھا۔

سلطان شاہ کو دیکھتے ہی میرے وجود میں مسرت آمیز اطمینان کی لہر دوڑ گئی اور میں اپنی جگہ سے اٹھ کر جلدی سے اس کے پاس پہنچ گیا۔

اس نے دانت نکال کر میرا استقبال کیا۔ اس وقت تک کئی قلی اس پر یلغار کر چکے تھے جنہیں اس نے سختی سے ٹال دیا اور ٹیکسی کا کرایہ ادا کر کے خود ایک خالی ٹرالی لے آیا۔ مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ اس نے بہت معقول خریداری کی تھی جو اس سفر کے لیے شاید ناگزیر تھی۔

سارا سامان دو مختصر سے سوٹ کیسوں اور ایک بریف کیس پر مشتمل تھا۔ میں نے وہیں کھڑے کھڑے دستاویزات کا لفافہ بریف کیس میں منتقل کر دیا۔

قلی مایوس ہو کر لوٹ گئے تو میں نے میدان صاف دیکھ کر اس سے پوچھ ہی لیا "ایکسپلوڈر کا کیا رہا؟"

"میں اس وقت نہتا ہوں" اس نے ٹرالی آگے دھکیلتے ہوئے کہا "آپ سے بروقت ملاقات نہ ہوتی تو ایکسپلوڈر پر دوبارہ قبضہ کر لیتا۔"

"تو کیا وہ ٹیکسی میں ہی چھوڑ آیا ہے؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔

اس نے مسکراتے ہوئے اپنے سر کو اثبات میں جنبش دی۔ "ڈکی میں سامان ڈالتے ہوئے میں نے ڈرائیور کی نگاہ بچا کر ایکسپلوڈر سیٹ کے نیچے فاضل ٹائر کی درمیانی جگہ میں ڈال دیا تھا۔ جب وہ ٹائر کی ضرورت محسوس کرے گا تب ہی اسے وہ ہتھیار نظر آئے گا۔ پھینکنے سے بہتر یہی تھا کہ اسے جان بوجھ کر کسی کے حوالے کر دیتا۔"

داخلی دروازے پر ایئرپورٹ سیکیورٹی فورس کے جوان کو ٹکٹ دکھا کر ہم دونوں اندر داخل ہوئے۔ سامان ایکسرے مشین سے گزارنے کے بعد کلیئرنس ملنے پر دوبارہ ٹرالی پر لادا اور اس کاؤنٹر کی طرف بڑھ گئے جس پر متعلقہ پرواز کا نمبر آویزاں تھا۔ کچھ مصروف کاؤنٹر پر ایئر ہوسٹس اور کیپٹن بیٹھے

کی جیب ان جا سکی تھی۔

بورڈنگ کارڈ، امیگریشن اور جامہ تلاشی کے مراحل سے گزر کر لاؤنج میں داخل ہوتے ہوئے مجھے سیزان کسی ناگہانی کا دھڑکا خود بخود لاحق تھا۔ اسی لیے میں بہ لحاظ جیب سے لاؤنج کے بالکل انتہائی سرے پر، جہاز کے قریب والی نشست پر جا بیٹھا جہاں سے لگے ہوئے شفاف شیشوں کے پیچھے ٹارمک صاف نظر آ رہا تھا۔ اس وقت تک لاؤنج میں چند ہی مسافر تھے اور غالباً وہ بھی کسی دوسری پرواز کے منتظر تھے۔ وہاں بھیڑ بڑھنے سے پیشتر میں نے اگلی نشستوں پر اس خیال سے قبضہ کیا تھا کہ بورڈنگ کا اعلان ہوتے ہی پہلی نمبر سے طیارے کی طرف روانہ ہو سکوں۔

ہمارے پہنچنے کے چند منٹ بعد ہی لاؤنج بہت تیزی کے ساتھ بھرنے لگا۔

ساڑھے نو بجے ایئر فرانس کی ٹوکیو جانے والی پرواز کی بورڈنگ کا اعلان ہوا اور مختلف قومیتوں کے لوگ بھانت بھانت کا سامان اٹھائے دروازے کے سامنے قطار بند ہونے لگے۔ دروازے کے اوپر لگا ہوا کلاک آواز پیدا کیے بغیر گھوم گھوم کر دو بار دروازے سے گزرتے ہوئے مسافروں کا جائزہ

[illegible]

ٹھیک دس بجے پروازوں کی بین الاقوامی شیڈول پر روانگی کے لیے بورڈنگ کے اعلان کے بعد آخر کار ساڑھے دس بجے لفتھانزا کی فرینکفرٹ جانے والے طیارے پر بورڈنگ کے لیے اعلان کیا گیا اور ہم دونوں سب سے پہلے دروازے پر پہنچ گئے۔ اس بار نشستوں سے اٹھنے والے مسافروں کی تعداد بہت کم تھی۔ اس پرواز کے لیے کراچی سے سوار ہونے والے سارے ہی مسافر ٹرام سے پی آئی اے کی ڈیوٹی بس میں سما گئے اور وہ طیارے کی طرف روانہ ہو گئی۔

وہ پرواز بنکاک سے شروع ہوئی تھی اور وسیع و عریض بوئنگ ۷۴۷ طیارے میں مشرق بعید اور یورپ سے تعلق رکھنے والے مسافروں کی بھاری تعداد موجود تھی۔

ہم دونوں اپنی نشستوں تک پہنچے تو مجھے اپنی کھڑکی کے ساتھ والی سیٹ پر ایک جوان سال لڑکی براجمان نظر آئی جو خاصی دلکش تھی اور شاید کراچی ہی سے طیارے پر سوار ہوئی تھی مگر میں لاؤنج میں اس کو دیکھنے میں کامیاب نہیں ہو سکا تھا۔ مجھے وہاں ٹھٹکتے دیکھ کر کیبن کے عملے کی ایک خوش اندام دوشیزہ میری مدد کے لیے آگے آئی اور میرا بورڈنگ کارڈ دیکھ کر معذرت خواہانہ انداز میں لڑکی سے کچھ کہنے ہی والی تھی کہ میں نے اسے روک دیا۔

"انہیں ان خاتون کو بیٹھا رہنے دیں۔ شاید طیارے کی خاصی نشستیں خالی ہیں۔ اس سے کوئی فرق نہیں پڑے گا۔" اپنے ہونٹوں میں مسکراتی ہوئی وہ واپس لوٹ گئی۔

"آپ چاہیں تو میں آگے اپنی سیٹ پر جا سکتی ہوں۔" لڑکی نے اپنے بیگ میں سے بورڈنگ کارڈ نکال کر دیکھتے ہوئے کہا۔ "غلطی میری ہے۔"

"ساتھی اچھا مل جائے تو طویل سفر خوشگوار گزرتا ہے۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "آپ مجھے اپنی ہم نشینی کے اعزاز سے کیوں محروم کرنا چاہتی ہیں؟"

وہ غیر ارادی طور پر اپنی سیٹ میں قدرے سمٹ سی گئی۔

"آ جائیں۔ آج تک بھی کسی دوشیزہ کو میرے برابر بیٹھنا ہی تھا!"

میں بے تکلفی کے ساتھ اس کے برابر میں بیٹھ گیا۔ میرے ایما پر سلطان شاہ نے اگلی سیٹ سنبھال لی۔

"آپ کہاں جا رہی ہیں؟" چند ثانیوں کے بعد میں نے گفتگو کا آغاز کرنے کی نیت سے رسمی سوال کیا۔

"روم۔" وہ مسکراتے ہوئے بولی "اور آپ؟"

اس کی زبان سے روم کا نام سنتے ہی میرے ذہن میں ڈان مرسیالو کا نام ابھر آیا جو روم میں کمیشن پر قبر گری کا گھناؤنا کام کرتا تھا مگر دوسری طرف وہی لامسنڈ کی حیثیت سے نہ صرف دیرا کا باپ تھا بلکہ ہیروئن فروشوں اور اسلحہ کی اسمگلنگ کرنے والے ایک منظم بین الاقوامی گروہ کا سربراہ بھی تھا۔

"میں لندن جا رہا ہوں۔" میں نے خود کو ذہنی جھٹکے سے سنبھالتے ہوئے اسے جواب دیا۔ "فرینکفرٹ میں رات قیام کے بعد صبح دوسری پرواز لینا ہوگی۔"

"موقع ملا تو میں بھی روم لیپا اپنے کام سے فارغ ہو کر لندن کی سیر کروں گی۔ سنا ہے کہ قابل دید شہر ہے۔"

"روم میں کیا کام ہے آپ کو؟" میں اضطراری طور پر سوال کر بیٹھا۔

میں نے محسوس کیا کہ میرے اس سوال پر وہ یوں بوکھلا گئی جیسے میں نے اس کی کوئی چوری پکڑ لی ہو۔ وہ ہکلاتے ہوئے بولی تھی "روم... مجھے تو کوئی کام نہیں ہے وہاں۔ بس ایک سہیلی سے ملنا ہے وہاں۔ وہ تین سال سے روم ہی میں رہ رہی ہے۔ بڑی اچھی لڑکی ہے۔"

"شاید یہ پہلا سفر ہے آپ کا۔" میں نے قطعیت کے انداز میں سر ہلاتے ہوئے کہا۔

"جی... جی ہاں۔" وہ تھوک نگلتے ہوئے بولی "ملک سے باہر کا پہلا ہی سفر ہے۔"

میرے ذہن میں پہلا خیال یہی ابھرا تھا کہ کہیں وہ کوئی

کمپرومائز ہو۔ تنظیم میں اپنے سرگرم دور میں خود نوجوان سال طالب علموں کو غیر ممالک کی منفعت بلکہ باسعادت سیاحت کے لالچ میں ہیروئن کی اسمگلنگ کے لیے استعمال کرچکا تھا جعفری نے مبہم انداز میں ہوم پیپ کا نام کا ذکر کرکے اس کی تردید کی تھی، اس سے بھی میرے شبے کو تقویت پہنچی تھی۔ دوسری بات یہ تھی کہ وہ اس جوان لڑکی کا پہلا غیر ملکی سفر تھا جس پر وہ تنہا جا رہی تھی۔ ہمارا معاشرہ لاکھ آزاد اور ترقی یافتہ کہلانے کے جنون میں مبتلا ہو گیا ہو لیکن اب بھی اس عمر کی لڑکی کے والدین اپنی اولاد کو محض کسی سہیلی سے ملاقات کے لیے تنہا سمندر پار کے سفر پر روانہ ہونے کی اجازت نہیں دے سکتے تھے۔

"غالباً بڑی گہری سہیلی ہے وہ آپ کی؟" لحظہ بھر کی پُرخیال خاموشی کے بعد میں نے قیاس آرائی کی۔

"جی ہاں۔ بچپن سے ہم ساتھ پلے بڑھے تھے۔ میری کوئی بہن بھی ہوتی تو شاید مجھے اس سے زیادہ عزیز نہ ہوتی۔" اس نے اپنی گھبراہٹ پر خاصی حد تک قابو پا لیا تھا۔

"بھائی کتنے ہیں آپ کے؟" میں نہ جانے کیوں اس لڑکی کی اصلیت کا کھوج لگانے پر تل گیا تھا۔

"میں اپنے والدین کی اکلوتی اولاد ہوں۔" یہ کہہ کر وہ کھڑکی سے باہر دیکھنے لگی جس کا مطلب تھا کہ وہ اس موضوع پر مزید گفتگو نہیں کرنا چاہتی تھی۔

طیارے کی ہر نشست کے اوپر انگریزی اور اردو زبان میں تمباکو نوشی کی ممانعت اور حفاظتی بند باندھنے کی ہدایات روشن تھیں۔ طیارے سے سیڑھیاں وغیرہ شاید ہٹائی جا چکی تھیں۔ کیونکہ فضا میں طیارے کے جیٹ انجنوں کا شور گونجنے لگا تھا اور کیبن کریو ٹیک آف کی تیاریوں میں مصروف تھا۔

مقررہ وقت پر طیارہ کپتان کے اعلان کے بعد حرکت میں آگیا اور ٹارمک پر دھیمی رفتار سے ٹیکسی کرتا ہوا اپنے ٹیک آف رن وے کی طرف بڑھنے لگا۔ میں بظاہر لڑکی کی طرف سے بے پروا بنا ہوا تھا لیکن انکھیوں سے اس کی اضطراری حرکات کا جائزہ لے رہا تھا۔

رن وے کے سرے پر طیارہ چند ثانیوں کے لیے ٹھہرا، کیبن کریو نے اپنی نشستیں سنبھالیں اور طیارہ پوری رفتار سے رن وے پر دوڑتا ہوا قلیل سی مدت میں تیزی سے فضا میں بلند ہوتا چلا گیا۔

"بلندی سے شہر کی روشنیاں کس قدر خوبصورت اور دلفریب نظر آتی ہیں۔" لڑکی نے میری طرف متوجہ ہوتے ہوئے گہرا سانس لے کر کہا شاید اس نے اندازہ لگا لیا تھا کہ اس نے خود کوئی نیا موضوع منتخب کر لیا ہے۔ میں وہیں سے گفتگو کا آغاز کروں گا جہاں سے ذرا دیر پہلے سلسلہ ٹوٹا تھا۔

"بہت سی چیزیں ایسی ہوتی ہیں جو دور سے بہت حسین اور سہانی نظر آتی ہیں مگر قریب جانے پر ان کی دلفریبی کی آڑ میں ہزار برائیاں اور خامیاں پوشیدہ نظر آتی ہیں۔ سچ بتائیں کیا ہمارا شہر واقعی اسی قدر خوبصورت ہے جتنا اس وقت نظر آ رہا ہے؟"

"نہیں۔" اس نے اگلی نشست کی پشت سے ہنگامی ہدایات والا کارڈ نکالتے ہوئے کہا۔ "نہ جانے کیوں مجھے محسوس ہو رہا ہے کہ آپ ذومعنی باتیں کرنے کے عادی ہیں۔"

"یہ نتیجہ کیسے اخذ کر لیا آپ نے؟" میں نے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"شاید آپ مجھے یہ احساس دلانا چاہ رہے ہیں کہ میں جس سہیلی سے ملنے کے لیے اتنا لمبا سفر کر رہی ہوں، ممکن ہے ملاقات ہونے پر وہ پہلے جیسی مخلص ثابت نہیں ہوگی۔" اس نے ذرا سی وضاحت سے مجھے خود ہی راہ دے دی۔ میں نے دانستہ ذومعنی بات کی تھی لیکن اس نے جو نتیجہ اخذ کیا تھا وہ میرے ذہن کے کسی دور دراز گوشے میں بھی موجود نہیں تھا۔

"میرا یہ مقصد ہرگز نہیں تھا۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا کیونکہ تمباکو نوشی کی ممانعت کے الفاظ مترنم گھنٹی کی آواز کے ساتھ معدوم ہو چکے تھے۔ "دراصل یہ خود آپ کے خدشات ہیں جنہیں آپ میری ذات سے وابستہ کر رہی ہیں۔ میں نے تو دور کے ڈھول سہانے والے محاورے کی سیدھی سی وضاحت کی تھی مجھے کیا پڑی ہے کہ میں آپ کے ذاتی معاملات میں مداخلت کروں۔ کہنا ہی چاہتا تو میں یہ بھی کہہ سکتا تھا کہ صرف سہیلی سے ملاقات کے لیے ہزاروں میل کے سفر والی بات میرے حلق سے نہیں اتری۔ اس کے پس پردہ کوئی اور مقصد کارفرما ہے لیکن میں نے یہ نہیں کہا۔ اگر آپ کسی بات کو اپنی ذات تک محدود رکھنا چاہتی ہیں تو مجھ جیسے اجنبی کو اس میں دخل دینے کا کوئی حق نہیں۔"

وہ یک بیک مضطرب نظر آنے لگی۔ "نہیں، آپ کھل کر بات کر سکتے ہیں۔ اتنی دیر کی گفتگو کے بعد ہم اجنبی نہیں رہے ہیں۔ اگر ہم اپنے اپنے خولوں میں سمٹے رہے تو یہ سات آٹھ گھنٹے اکٹھے گزارنا دشوار ہو جائیں گے۔"

"مسٹر!" اچانک پچھلی نشست سے ایک تحکم آمیز نسوانی آواز بلند ہوئی۔ پیچھے سے ابھرنے والی بڑبڑاہٹ میں کافی دیر سے سن رہا تھا لہٰذا وہ آواز سنتے ہی اضطراری طور پر پلٹ پڑا۔

شوخ و شنگ اور خوبصورت سے زیادہ میک اپ میں لدی ہوئی ایک ادھیڑ عمر خاتون اپنی پیشانی پر ہزاروں بل ڈالے مجھے

کے آگے داہنی ہتھیلی کو پنکھے کی طرح لہراتے ہوئے میری طرف
نگراں تھیں۔

"سگریٹ بجھا دیں۔" خاتون نے ناگواری کے ساتھ حکم دیا۔
"آپ اس تنگ سی جگہ میں بھی چند گھنٹے سگریٹ کے بغیر نہیں
گزار سکتے؟"

اس کا تحکم اور تحقیر آمیز لہجہ میرے لیے ناقابل برداشت
تھا۔ اگر وہ شرافت سے درخواست کرتی تو شاید میں سگریٹ بجھا
بھی دیتا یا اپنی نشست بدل لیتا مگر اب مصالحت کا کوئی امکان
نہیں رہ گیا تھا۔ میں نے اپنی اور برابر والی خالی نشست کی
بند کھڑکیوں کی درمیانی جگہ سے پیچھے دیکھتے ہوئے کہا: "میں پورا
ٹکٹ لے کر اس جہاز پر سفر کر رہا ہوں اور ان نشستوں پر سگریٹ
نوشی کی کھلی اجازت ہوتی ہے۔ اگر دھواں آپ کو گراں گزرتا ہے
تو نو اسموکنگ ایریا میں جا کر بیٹھیں۔"

اس دوران میں ہماری اردو میں ہونے والی بحث سے لاعلم
دو غیر ملکی قریب و جوار کی نشستوں پر سگریٹ جلا چکے تھے۔ ادھیڑ
عمر عورت کا ساتھی بھیگی بلی بنا ہوا بیٹھا تھا۔ پھر سہما ہوا سا وہ بولا
کی آواز آئی: "جان! دوسری جگہ تلاش کرو۔ یہاں تو سب ہی اسٹیم
انجن بنے ہوئے ہیں۔ میرا تو دم گھٹ جائے گا۔"

طرز تخاطب سے ظاہر ہو گیا تھا کہ موصوف ان خاتون
کے شوہر نامدار تھے اور ان خاتون کے لیے دھوئیں کی بجائے
زیادہ یہ احساس پریشان کن تھا کہ ان کے جہاز میں ان کی حکم
عدولی کی جا رہی تھی۔

"بہت اچھا کیا۔" میرے ساتھ والی لڑکی دھیمی آواز میں
بولی۔ "سگریٹ کا دھواں مجھے بھی اچھا نہیں لگتا لیکن میں اس سے
مر تو نہیں جاؤں گی۔ ایسے مقامات پر بہت سے سمجھوتے کرنے
پڑتے ہیں۔"

"تم کہو تو میں سگریٹ بجھا دوں۔" میں نے یک بیک بے تکلفی
اختیار کرتے ہوئے کہا۔

"نہیں، یہ تو ہرگز نہ بجھانا۔" اس نے میرے تخاطب کو تسلیم
کرتے ہوئے خود بھی فوری طور پر وہی انداز اپنا لیا۔ "اس کا دماغ
خراب ہو جائے گا۔ کہیں وہ غیر ملکیوں سے الجھ پڑی تو ہمیں بھی
خفت اٹھانا پڑے گی۔ جب تک اسموکنگ [illegible] اکا دکا سگریٹ
برداشت کرتی رہوں گی۔"

"شکریہ۔" میں نے مسکراتے ہوئے ایک گہرا کش لے کر دانستہ
اس کا دھواں کیبن کی فضا میں اگل دیا۔ "تو تم کیا کہہ رہی تھیں؟ اور
ہاں تم نے ابھی تک نام بھی نہیں بتایا۔"

"میرا نام انجلا ہے... انجلا ایمی فرانسس۔" اس نے مسکراتے
ہوئے جواب دیا۔

"اور مجھے اکبر کہتے ہیں۔" اس نے دایاں ہاتھ بڑھایا جو میں نے
گرمجوشی کے ساتھ قبول کر لیا۔ اب تک اس کی قمیص شلوار سے میں
اسے مسلمان سمجھ رہا تھا لیکن نام معلوم ہونے پر اس کا مذہب بھی
سامنے آ گیا تھا۔ مجھے خوشی ہوئی تھی کہ کرسچین ہونے کی بنا پر وہ شاید
سے فرقہ بندی میں کبھی میرا ساتھ نہ دے سکے گی۔

"تم کچھ نہ کہنے کی آڑ میں بہت کچھ کہہ گئے ہو۔" چند ثانیوں
کے سکوت کے بعد وہ سنجیدگی کے ساتھ بولی۔ "دراصل اس وقت
میں بہت پریشان ہوں۔ سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ کیا کروں۔ اب تم
سفر کی صورت میں تم جیسا سمجھ دار ساتھی ملا ہے تو چاہتی ہوں کہ کھل کے
دل سے چند باتیں کر لی جائیں۔"

"ضرور کرو۔ مشورے کی حد تک تم مجھے مخلص پاؤ گی۔" میں نے
اس کی حوصلہ افزائی کرتے ہوئے کہا۔

"تم نے ٹھیک اندازہ لگایا ہے کہ میں کسی سہیلی سے ملنے نہیں
جا رہی۔ دراصل یہ میرا ایک تفریحی دورہ تھا لیکن عین موقع پر
گڑبڑ ہو جانے کی وجہ سے اب میں مجبوراً سفر کر رہی ہوں۔" اس نے
سوچتے ہوئے کہا۔

"ایسی کیا مجبوری پیش آ گئی؟" میں اس کی کہانی میں دلچسپی محسوس
کر رہا تھا۔

"کہانی ذرا لمبی ہے تم بور تو نہیں ہو جاؤ گے؟"

"تم مختصر کرو۔ بوریت محسوس ہوئی تو آگاہ کر دوں گا۔" میرے
اور اس کے درمیان تکلف کی دیوار تیزی کے ساتھ گرتی جا رہی
تھی جس کا دونوں کو بخوبی احساس تھا۔

"یہ سارا کیا دھرا میرے ایک مسلمان بوائے فرینڈ کا ہے۔"
وہ بتانے لگی۔ "میں شہر کے ایک دفتر میں کام کرتی ہوں اور اپنے
وسائل سے ایسی کسی سیاحت کا تصور بھی نہیں کر سکتی۔ ہمارے معیار زندگی
کا اندازہ تم اس بات سے لگا لو کہ میں دفتر آنے جانے کے لیے
بسوں میں سفر کرنے کی عادی ہوں مگر میرا بوائے فرینڈ مجھے نئی
جنید! کا... شہر کی بہترین تفریح گاہوں اور مہنگے ہوٹلوں میں لے
جاتا رہا ہے۔ وہ مجھ سے شادی کرنا چاہتا ہے۔ میرے گھر والے
راضی ہیں مگر اس کے والدین کے جب کہ یہ رشتہ ناقابل قبول ہے
مگر وہ یہ جانتے ہیں کہ ان کا بیٹا ایک عیسائی لڑکی میں دلچسپی لے رہا
ہے۔ میں خوش ہوں کہ اکرم علی نے میرے ساتھ روم جانے کا پروگرام
بنایا۔ اس کا خیال تھا کہ وہاں شادی رجسٹر کرا کے دو تین ماہ بعد وہ
لوٹے گا تو اس کے والدین کو مجبوراً مجھے قبول کرنا ہو گا۔ میرے گھر
والوں نے مجھے اس کے ساتھ سفر کی اجازت دے دی تھی۔ آج ہم دونوں
سامان لے کر ساتھ ہی ایئرپورٹ پہنچے تھے لیکن [illegible] میں سامان کے

جانے ہوئے اسے محسوس ہوا اپنا باپ نظر آ گیا جو شاید کوئی خبر لے جانے کی غرض سے اسی کی تلاش میں آیا تھا۔ موسیٰ باپ سے کرو ڑ پتی باپ کے غصے اور وسائل سے ڈرتا تھا۔ اس نے عجلت میں مجھے اپنا سفر جاری رکھنے کا مشورہ دیا اور اپنا ٹکٹ لے کر ہوٹل میں واپس چلا گیا۔ اس نے مجھے روم کے ایک ہوٹل کا پتہ دیا ہے وہ کل مجھے وہاں فون کرے گا اور موقع پا کر پہلی فرصت میں یہ سے وہیں آ جائے گا۔ اسے ڈر تھا اگر وہ جہاز میں سوار ہو بھی گیا تو اس کا باپ اسے بے عزت کر کے طیارے سے اتروا لے گا اور ایک بار رنگے ہاتھوں پکڑے جانے کے بعد وہ زندگی بھر مجھ سے شادی کے بارے میں سوچ بھی نہ سکے گا۔ آخری لمحات پر مجھے وہاں اس گڑبڑ نے میرا دماغ ماؤف کر کے رکھ دیا جس کے نتیجے میں تمہارے ساتھ سفر کر رہی ہوں۔"

موسیٰ کا سامان کہاں ہے؟" میں نے سوال کیا۔

"میرے ہی ساتھ ہے۔ سامان کیا! بس ایک مختصر سا سوٹ کیس ہے۔ اس کا کہنا تھا کہ جب وہ دو چار دن کے بعد پہنچنے ہی والا ہے تو سامان میرے ساتھ نکل جانا چاہیے تاکہ وہ موقع ملتے ہی بے فکری کے ساتھ کراچی سے روم کے لیے روانہ ہو سکے مگر تم یہ کیوں پوچھ رہے ہو؟"

"میرا خیال ہے کہ تم موسیٰ کی سازش کا شکار ہوئی ہو۔ وہ تم سے شادی کے بارے میں ہرگز سنجیدہ نہیں ہے نہ وہ روم پہنچے گا۔ اسے تم سے جو کام لینا تھا وہ اپنی دانست میں لے چکا ہے۔ یہ بتاؤ کہ موسیٰ واپس بھاگ گیا تو اس کے باپ نے تم لوگوں کو نہیں پکڑا؟"

"وہ مجھ سے واقف ہی نہیں ہے۔ میں نے کبھی اس کی صورت دیکھی ہے نہ کبھی وہ اس کا ذکر ضرور کرتا رہتا تھا۔"

"پھر یہ کیسے پتا چلا کہ اس کا باپ واقعی ایئرپورٹ پر پہنچا ہوا تھا؟"

"موسیٰ نے ہی بتایا تھا۔ وہ اپنے باپ کی موجودگی سے خوفزدہ ہو کر اتنی عجلت میں ایئرپورٹ سے بھاگا تھا کہ میں اس سے یہ بھی نہ کہہ سکی کہ وہ دور سے اپنے باپ کی صورت ہی دکھا جائے۔"

"اور تمہارے گھر والے موسیٰ کو جانتے ہیں؟"

بس اسی حد تک کہ وہ میرا ایک کلاس فیلو ہے۔ میرے گھر والے اس سے ملتے رہتے تھے لیکن وہ کبھی میرے ساتھ گھر نہیں گیا۔ اس کا کہنا تھا کہ کسی شناسا نے اسے میرے گھر آتے جاتے دیکھ کر اس کے باپ کو خبر کر دی تو وہ غلط قانونی کے ذریعے ہمارے گھر والوں کو اس قدر تنگ کرے گا کہ شاید ہم شہر چھوڑنے پر مجبور کر دیے جائیں تک جب کہ موسیٰ مجھے ہر وقت اپنی نگاہوں کے سامنے دیکھنا چاہتا تھا۔ مناسب موقع آنے سے پہلے وہ ہر طرح محتاط رہنا چاہتا تھا۔"

"اور شہر کے ہوٹلوں اور تفریح گاہوں میں کسی نے اسے تمہارے ساتھ نہ دیکھا ہوگا؟"

"یہ میں نے کبھی سوچا ہی نہیں تھا۔ جو کچھ وہ کہتا رہا اس پر آنکھ بند کر کے یقین کرتی رہی۔ اب بھی اگر تم اکیلے سفر نہ کر رہے ہوتے تو شاید میں اس کے بارے میں کسی الجھن کا شکار نہ ہوتی۔ تمہارے سوالات پر یاد آ رہا ہے کہ موسیٰ نے مجھے سختی سے تاکید کی ہوئی تھی کہ اپنے ساتھ کسی گھر والے کو ایئرپورٹ نہ لے جاؤں ورنہ معاملہ بگڑ جائے گا۔ اس نے مجھے سوٹ کیس سمیت ٹیکسی سے ساتھ لیا تھا۔ اس وقت یہ سب ایڈونچر محسوس ہو رہا تھا لیکن اس کی موجودگی کا طلسم ٹوٹتے ہی ہر بات کچھ مضحکہ خیز سی نظر آنے لگی ہے۔"

"اگر وہ اسی قدر اجنبی تھا تو تمہارے ساتھ اس کی دوستی کیسے ہو گئی تھی؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"ایک دن چھٹی کے بعد گھر واپسی کے لیے بس کے انتظار میں اسٹاپ پر کھڑی ہوئی تھی کہ اس نے گاڑی میرے قریب روک کر لفٹ کی پیشکش کی جو میں نے قبول کر لی۔ صدر تک پہنچتے پہنچتے ہم کافی گھل مل گئے اور اس نے اگلے دن آنے کا وعدہ کر کے مجھے ایمپریس مارکیٹ پر اتار دیا۔ اس کے بعد سے ہمارا یہ معمول بن گیا تھا کہ صبح میں بس سے دفتر جاتی اور شام کو وہ مجھے لینے کے لیے آ جاتا اور چند گھنٹے ساتھ گزارنے کے بعد مجھے گھر کے پاس چھوڑ دیتا تھا۔"

"اس کی حیثیت کا اندازہ تم نے کس بات سے لگایا؟"

"لباس، رکھ رکھاؤ، گاڑی۔ پھر وہ بڑی فراخ دلی کے ساتھ پیسہ خرچ کرتا تھا۔ اس نے مجھے میری پسند کی کئی چیزیں دلوائیں، دو تین بار نقد رقم بھی لفافے میں بند کر کے میرے پرس میں ڈالی تھی۔"

"مقصد واضح ہے کہ تم زندگی کے سفر سے پہلے مجھ سے مل گئیں ورنہ آگے کی کوئی منزل جیل ہی تمہارا ٹھکانا تھی۔" میں نے ٹھنڈی سگریٹ سلگاتے ہوئے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔

لیلیٰ کا چہرہ دھواں ہو گیا۔ "تم کھل کر بات کیوں نہیں کرتے! میں نے کون سا جرم کیا ہے کہ مجھے جیل جانا پڑتا؟"

"تمہیں منشیات بلکہ ہیروئن کی اسمگلنگ کے لیے بڑی خوبصورتی کے ساتھ آلۂ کار بنایا گیا ہے۔ میں شرط لگا سکتا ہوں کہ موسیٰ کے مختصر سے سوٹ کیس میں کئی کلو ہیروئن پوشیدہ ہوگی۔ نہ اس کا باپ ایئرپورٹ پر آیا تھا نہ اسے تم سے عشق ہے۔ اس نے سب کچھ سوچے سمجھے منصوبے کے تحت کیا۔ تم اگر پکڑی جاتیں تم

والوں سے بچ نکلیں تو تمہاری جنت کی سیاحت کے ساتھ ہی
کے وابستہ کے خیالات سے ہو جائیں اگر پکڑی گئیں تو تمہاری زندگی
تباہ ہو گئی۔ موسیٰ کی نشاندہی کوئی نہ کر سکے گا۔ بخشیں تو اس نے اپنا
گھر بھی نہ دکھایا ہو گا۔"

اس خوف ناک انکشاف پر اس کی آنکھیں پھیل گئیں۔ "مگر
تو واقعی مجھے معلوم نہیں مگر اس کی کار کا نمبر یاد ہے۔۔۔"

"وہ جعلی رہا ہوگا۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔

"لیکن سوٹ کیس میرے قبضے میں ہے۔ اسے فائدہ کیسے
ہوگا؟"

"ہوٹل کا پتا اس نے اسی لیے فراہم کیا ہے۔ کل وہ تمہیں فون
کر کے مزید سبز باغ دکھائے گا اور آخر کار سوٹ کیس کسی خاص
آدمی کے حوالے کرنے کی ہدایت دے گا۔ سوٹ کیس مطلوبہ
آدمی تک پہنچتے ہی تمہارا کردار ختم ہو جائے گا۔"

"مگر میں سوٹ کیس اسے دوں ہی کیوں؟"

"یہ تم مجھ سے گفتگو کے بعد کہہ رہی ہو۔ اگر بے خبری میں
کسٹم سے سوٹ کیس نکال لے جانے میں کامیاب ہو جاتیں تو خوشی
اور ایک کروڑ پتی کے رشتے سے شادی کے تصور سے خواب کی
رو میں ہر وہ بات کر گزرتیں جس کی موسیٰ ہدایت دیتا۔ یہ لوگ
اپنے مال کے بارے میں بہت بے رحم اور سخت گیر ہوتے ہیں
اگر کسی وجہ سے تم سوٹ کیس دینے سے انکار کر دیتیں تو روم
کی سرزمین دنیا کے خوش قسمت سے تمہاری راہ پر لگ جاتے اور
تمہارا انجام ایسا عبرت ناک ہوتا کہ تم جیل اور سزا کو اس کے مقابلے
میں جنت تصور کرنے پر مجبور ہو جاتیں۔"

"میں کبھی ایسے بھیانک انجام سے دوچار نہیں ہونا چاہتی۔
تم فرشتہ بن کر آئے ہو تو میری مدد کرو۔ مجھے بتاؤ کہ اس انجام سے
بچنے کے لیے مجھے کیا کرنا ہوگا؟"

"پہلا اور سب سے مقدم بات یہ ہے کہ روم کے ٹکٹ دیے
ہوئے سوٹ کیس کو بھول جاؤ۔۔۔" میں نے اسے سمجھانا چاہا مگر
اس نے میری بات کاٹ دی۔

"میں سب کچھ بھول جانے کو تیار ہوں۔ تمہاری ذات میں
مجھے بڑا بھروسا اور اعتماد نظر آرہا ہے۔ کیا یہ ممکن نہیں کہ تم بھی میرے
ہی ساتھ اتر جاؤ۔"

"ناممکن۔" میں نے مایوسانہ انداز میں کہا۔ "تمہارا ٹکٹ روم تک
کا ہے۔ تم روم میں اترے بغیر لندن تک سفر کا ٹکٹ حاصل نہیں
کر سکتیں۔ میرا ٹکٹ لندن تک کا ہے۔ میں اچانک روم میں اپنا
سفر ختم نہیں کر سکتا۔ اول تو ٹکٹ کا دوبارہ اندراج ضروری ہے جو انتظامیہ سے
ہوتے پاسپورٹ پر لگا ہوا ہے۔ پھر حفاظتی وغیرہ آڑے آئیں گی۔ کسی
مسافر کی یوں اچانک روپوشی سے اس دوران شبہ کیا جاتا
ہے کہ کہیں وہ اپنے سامان میں تخریب کاری کا مواد نہ چھوڑ گیا
ہو۔ ایسی غلطی کر بیٹھا تو اٹلی کی پولیس سے مجھے اپنی جان بچانا
مشکل ہو جائے گی۔"

"مجھے تو اب خوف آ رہا ہے۔ نہ جانے وہ کون سا لمحہ تھا
جب میں نے اس سفر پر آمادگی ظاہر کی تھی۔"

"جو ہو چکا اسے بھول جاؤ۔" میں نے تسلی آمیز لہجے میں کہا
"اور اپنے اوسان بحال رکھ کر آنے والی دشواریوں کے سدباب
کی کوئی راہ سوچو۔ سب سے مناسب ترکیب یہی ہے کہ تم روم میں
اتر جاؤ۔ اپنا سوٹ کیس سنبھالو اور موسیٰ کے دیے ہوئے ٹکٹ کو
لاوارث چھوڑ کر اس ہوٹل میں قیام کرو جس کا پتا موسیٰ نے دیا
ہے۔ کل یقیناً اس کا فون آئے گا۔ سوٹ کیس کی بات کرے تو تم
اس سے کہہ سکتی ہو کہ اس کے سوٹ کیس پر منشیات کا سراغ لگانے
والے کتوں نے خوفناک انداز میں حملہ کیا تھا لہٰذا تم نے خوف زدہ
ہو کر سوٹ کیس کو ائیرپورٹ پر ہی چھوڑ دیا۔ یہ اس کی اپنی
ذمے داری ہوگی کہ وہ روم ائیرپورٹ سے سوٹ کیس نکلوائے
یا اپنے ناکام منصوبے پر صبر کر کے بیٹھ جائے۔ اس کے علاوہ
کوئی اور کہانی غیر محفوظ ہوگی۔"

"اگر وہ واقعی اتنا خود غرض اور ہیروئن کا اسمگلر ہے تو وہ
مجھے معاف نہیں کرے گا۔ وہ فوراً روم میں اپنے آدمیوں کو فون
کرے گا اور وہ مجھے ہوٹل سے اٹھا لے جائیں گے۔ وہ ہوٹل
تو میرے لیے جال ثابت ہو سکتا ہے جس سے میں کوشش کے
باوجود نہ نکل سکوں گی۔"

"تمہارا خیال بالکل درست ہے۔ موسیٰ سے فون پر گفتگو
ہوتے ہی تم پر اس کی گھناؤنی اصلیت ظاہر ہو جائے گی۔ تم اسی
وقت ہوٹل تبدیل کر سکتی ہو یا روم میں مزید کوئی کام نہ ہو تو کسی
بھی ائیرلائن کا ٹکٹ خرید کر پہلی پرواز سے لندن روانہ ہو سکتی ہو۔"

"مگر میرے پاس برطانیہ کا ویزا نہیں ہے۔" اس وقت
وہ ذہنی طور پر مفلوج ہو کر رہ گئی تھی حالانکہ سفر اور گفتگو کے آغاز
میں وہ خود کہہ چکی تھی کہ روم کے بعد اس کا لندن کے سفر کا
ارادہ تھا۔

میں نے اسے اس کی ابتر ذہنی حالت کا احساس دلانا
مناسب نہ سمجھا اور دبی سی مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔ "تم دولت
مشترکہ کی شہری رہی ہو لیکن پھر بھی تمہیں برطانیہ کے لیے ویزا
کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔"

"لیکن وہاں میں تم کو کیسے تلاش کر سکوں گی؟" وہ اس وقت
ہر بات اور تجویز کے منفی پہلوؤں پر خاص طور پر توجہ دے

رہی تھی۔

"موسیٰ کی طرح میں بھی تمہیں ایک جوس کا مشورہ دوں گا اور مناسب وقفوں سے وہاں چیک کرتا رہوں گا۔ میں نہیں چاہتا تو لندن میں تمہیں کوئی خوف نہیں ہونا چاہیے۔ موسیٰ کے ذہن میں بھی نہ آ سکے گا کہ تم اتنی قلیل مدت میں روم سے لندن پہنچ گئی ہو گی۔"

"لیکن میرے لیے موسیٰ کے بتائے ہوئے ہوٹل میں ٹھہرنا کیوں ضروری ہے؟" چند ثانیوں تک خاموشی سے سوچتے رہنے کے بعد وہ بولی۔ "کیوں خواہ مخواہ انتظار کی خلش میں مبتلا رکھوں؟"

"اگر تمہارا پاکستان واپس جانے کا ارادہ نہیں ہے اور تمہیں اپنے گھر والوں کی سلامتی عزیز نہیں ہے تو ضرور ایسا کرو۔ مت بھولو موسیٰ بنیادی طور پر ایک بیوپاری ہے جس کی نگاہوں میں اپنی ذات کو ہر شے سے بالا رکھنا ہو گا تاکہ وہ تمہاری نیت پر شبہ نہ کر سکے۔ بصورت دیگر کیس کی اصلیت اس نے تم سے چھپائی ہے لہٰذا اس کے گرد پڑے پردے پر وہ براہ راست تم سے باز پرس نہ کر سکے گا۔"

اس اثنا میں طیارے کی راہداریوں میں مشروبات کی ٹرالیاں حرکت میں آ چکی تھیں۔ میں نے اسکاچ کا انتخاب کیا مگر بشریٰ سے آگے بڑھنے پر راضی نہ ہوئی۔

"فرصت ہو تو چند منٹ مجھے بھی دے سکتے ہیں؟" مشروبات کی ٹرالی گزرتے ہی سلطان شاہ مسکراتا ہوا میرے سر پر آ کھڑا ہوا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے اس نے لڑکی کو دیکھا ہی نہ ہو۔

"یہیں بیٹھ جاؤ۔" میں نے اپنے برابر والی خالی نشست کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔

سلطان شاہ اپنی نشست سے جوس کا مختصر گلاس لے کر تیسری نشست پر آ گیا۔

"یہ کون ہے؟" اس نے میرے کان کے نیچے سرگوشی کی۔ "میں تو اب تک تمہیں اکیلا ہی سمجھ رہا تھا۔"

"اکیلا ہی ہوں۔" میں نے اپنے لبوں کو نکیلے ہوئے ہنس کر کہا۔ "ہزاروں مردوں کی بھیڑ میں بھی ہر مرد خود کو تنہا اور خالی خالی محسوس کرتا ہے۔ ویسے یہ میرا دوست علی شیر ہے۔" میں نے سلطان شاہ کا پاسپورٹ والا نام دہراتے ہوئے کہا۔ "اور یہ مس انیلا فرانسس ہیں۔ یہ شاید اینگلو پاکستانی ہیں۔"

میں نے آخری جملہ ادا کرتے ہوئے تائید طلب نگاہوں سے انیلا کی طرف دیکھا اور وہ بے اختیار بول پڑی۔ "میں خالص پاکستانی ہوں میرے والدین ضرور اینگلو انڈین تھے۔"

"بہرحال شناسائی معلوم ہوتی ہے۔" سلطان شاہ معنی خیز لہجے میں بولا۔

"ہمدم جا رہی ہیں۔ شاید بعد میں لندن میں بھی ملاقات ہو جائے۔"

"بڑی خوشی ہوئی آپ سے مل کر۔" سلطان شاہ نے اس کی طرف جھک کر شائستگی سے مصافحہ کیا۔ "لندن میں مل کر مزید خوشی ہو گی۔"

"اور مجھے اس بات کی خوشی ہے کہ تم دونوں صورت سے پڑھے لکھے نظر آتے ہو اور لندن جانے کے باوجود انگریزی کے بجائے اردو بول رہے ہو ورنہ بیشتر پڑھے لکھے پاکستانی مجھے دوغلی نسل کی لڑکی سمجھتے ہی اُلٹی سیدھی انگریزی بگھارنے لگتے ہیں۔"

"اسے قابلیت کا معیار گنتے ہیں۔" میں نے انہیں سیال میں گھلتے ہوئے برف کے ڈلوں پر نظریں جماتے ہوئے کہا۔ "تمہاری اردو دانی سے ظاہر ہوتا ہے کہ تمہارے والدین بھی اردو بولتے ہوں گے۔"

"نہیں۔" وہ بیئر کا گھونٹ لے کر بولی۔ "سمجھ لیتے ہیں مگر بولنے میں دشواری ہوتی ہے۔ ہوش سنبھالنے کے بعد سے ان کو انگریزی میں لڑتے جھگڑتے دیکھتی آئی ہوں۔"

شاید بیئر نے اسے خاصا ذہنی سکون بہم پہنچایا تھا کیونکہ گلاس خالی ہونے تک وہ اپنی مشکلات کو بھول کر خاصی چہکنے لگی تھی۔ میں اپنا گلاس خالی کر کے دوسرے پیگ کے لیے گیلی کی طرف ہو لیا اور سلطان شاہ بھی میرے پیچھے لگ گیا۔

"سمجھ میں نہیں آتا کہ عورتیں کس لیے اتنا کیوں چہکتی ہیں۔" چند قدم آگے نکل آنے کے بعد اس نے تبصرہ کیا۔

"عورتیں سماجی جانور ہوتی ہیں جہاں انہیں ہمدردی کے دو بول مل جائیں وہیں ڈھیر ہو جاتی ہیں اور یہ تو بڑی نفرت انگیز سازش کا شکار ہوئی ہے۔"

"وہ کیا؟" اس نے حیرت سے منہ پھاڑ دیا۔

"چلئے آؤ، ابھی بتاتا ہوں۔"

لفتھانسا واقعی مہمان نواز ایئرلائن تھی۔ اسکاچ کی دوسری ننھی سی بوتل بلا تامل مٹھی میں تھما دی گئی اور جب میں نے اس فاضل عیاشی کے دام ادا کرنے کے لیے جیب میں ہاتھ ڈالا تو جرمن نے مسکرا کر مجھے منع کر دیا۔ "تم ہمارے مہمان ہو۔ یہ ہماری طرف سے ہوتا ہے۔" اس نے انگریزی میں کہا تھا۔

بوتل گلاس میں خالی کر کے میں نے اس میں برف کے دو ڈلے ڈلوائے اور وہیں راستے سے ہٹ کر ایک طرف کھڑا ہو گیا۔

حقیقت یہ تھی کہ انیلا کے معاملے میں میں اپنی کامیابی

پیدا شک کر رہا تھا۔ اگر وہ غلطی سے میری نشست پر نہ بیٹھ جاتی تو نہ اس سے تعارف ہوتا اور نہ اسے ہوشیار کرنے کا موقع ملتا۔ وہ اطمینان سے ہیروئن کی قابل ذکر مقدار روم میں اپنے طور پر کسی گروہ کو پہنچا دیتی یا بے خبری میں کسٹم والوں کے شکنجے میں آ جاتی۔

یہ درست تھا کہ ہیروئن کی تیاری کے لیے بہت سا بنیادی خام مال باہر سے آتا تھا۔ افغانستان کے نظم و نسق سے آزاد سرحدی قبائلی علاقوں میں کاشت کی جانے والی افیون سرحد پار ہیروئن بنانے کے کارخانوں میں لائی جاتی تھی۔ پھر افیون کو اس کے ہولناک الکلائڈ میں تبدیل کرنے کے لیے استعمال کی جانے والی تمام کی تمام سائنٹیفک مشینیں اور بیشتر عام طور پر کیمیکل کہلائے جانے والے مرکبات خفیہ یا ظاہری مغربی ممالک سے برآمد کیے جاتے تھے مگر ایک ملک کی حیثیت سے ہیروئن کی تیاری اور برآمد میں پاکستان کا نمایاں حصہ تھا۔

اس گھناؤنے کھیل میں کئی بے ضمیر تنخواہ دار ملوث رہے ہوں یا چھوٹے موٹے افراد اور گروہ۔ میرے نزدیک وہ سب ایک ہی تھیلی کے چٹے بٹے تھے۔ اس اعتبار سے سوسی بھی ان ہی کی صفوں کا آدمی تھا جس نے اپنی جنسی کشش سے زخمی ہوئی لڑکی کو اپنی بے پناہ وجاہت اور زر و دولت کی چکا چوند میں الجھا کر اپنا آلۂ کار بنانے میں کامیابی حاصل کر لی تھی مگر میں نے پاکستان سے باہر نکلتے ہی ایمی کو پورے کھیل سے آگاہ کر کے اس کی بساط الٹ دی تھی۔

میرے لیے وہ ایک مشن تھا جس میں ہر کامیابی خواہ وہ چھوٹی ہو یا بڑی، اپنی جگہ اہم تھی۔ میں نے اختصار کے ساتھ سلطان شاہ کو ایمی کی سنسنی خیز کہانی سے آگاہ کیا تو اسے تاہم اس عجیب اتفاق پر وہ ششدر رہ گیا کہ ایمی جہاز کے مسافروں میں بھی اسی شخص سے ٹکرائی تھی جو ہیروئن اور ہیروئن فروشوں کی بیخ کنی پر تلا ہوا تھا۔

"اور اس نے تمہاری باتوں میں آ کر اپنے محبوب پر لعنت بھیج دی؟" اس نے میرے خاموش ہونے پر حیرت کے ساتھ سوال کیا۔ دوسرے مسافروں کی آمد و رفت کی وجہ سے اس کا لہجہ دھیما ہی تھا۔

"ہر بات منطقی ہے اور وہ میرے ایک اندازے کو بھی نہ جھٹلا سکی۔ سوسی نے اس پر اپنی ذات کا ایسا سحر باندھا تھا کہ جب تک وہ اس سے ملتی رہی اس کی ہر بات کو بلا چون و چرا تسلیم کرتی رہی مگر اس سے الگ ہوتے ہی وہ اس کی مکاریاں سمجھنے لگی ہے۔ مجھے خوشی ہے کہ میں نے اس کی زندگی تباہ ہونے سے بچا لی۔"

"خدا کرے کہ تمہاری یہ خوش فہمی درست ثابت ہو۔" اس نے دعائیہ انداز میں کہا۔ "ایسی چند باقی عورتوں کی کھوپڑیاں الٹی ہوتی ہیں۔ اگر پاکستان واپسی پر سوسی اس سے پھر ملا تو وہ اس کی معصومیت کی قائل ہو جائے گی اور تم شاید اپنا سر پیٹتے رہ جاؤ گے۔"

"محض اسی خدشے کی وجہ سے میں نے اسے روم کے طے شدہ ہوٹل میں قیام پر آمادہ کیا ہے تاکہ اس پر سوسی کی اصلیت ظاہر ہو سکے۔ بات خدشات تک رہتی تو وہ اپنی رائے کبھی بھی بدل سکتی تھی۔" میں نے کہا۔

"اگر وہ روم جا رہی ہے تو کیوں نہ ڈوان مرسیانو کا سراغ بھی لگایا جائے۔" سلطان شاہ نے رائے دی۔

"میں نے سوچا تھا لیکن اس طرح وہ دشواریوں میں پڑ سکتی ہے۔ میں تنظیم سے بہت دنوں سے کٹا ہوا ہوں۔ ہو سکتا ہے کہ سوسی ان ہی لوگوں میں سے رہا ہو۔ اس کے معاملے میں ملوث ہونے کی وجہ سے اس کی ذات بہت خطرناک ہو گئی ہے۔ ڈوان مرسیانو جیسے گھاگ کے ہاتھ لگ گئی تو وہ کسی تشدد کے بغیر اس سے سب کچھ اگلوا لے گا۔"

"اگر یہ بات ہے تو تم اس کے لیے اتنے فکرمند ہو گئے؟" اس نے تائید طلب لہجے میں سوال کیا۔

"ظاہر ہے کہ اب ہمارے بھی نام ہیں۔" میں نے سخت لہجے میں کہا۔ "یہ بات تمہیں ہر لمحے یاد رکھنا ہوگی۔"

"ہم جیسے آدمی کب سے ہو گئے یار؟" اس نے جھینپتے ہوئے سوال کیا۔

میں نے بمشکل اپنا قہقہہ ضبط کیا۔ "روم فرینکفرٹ سے بہت پہلے آتا ہے۔ دیکھو وہاں کیا ظہور میں آتا ہے۔ شاید تمہیں علم نہ ہو کہ مغربی دنیا میں مافیا کا ہیڈ کوارٹر اٹلی ہی میں ہے۔"

"ہوا کرے۔ مجھے کون سی اس کی رکنیت لینا ہے۔" اس نے بے پروائی سے کہا اور میں اسے گھورتا ہوا اپنی نشست کی طرف واپس چل دیا۔

ایمی اپنی نشست کی پشت گاہ پر ٹیک لگائے کسی سوچ میں ڈوبی ہوئی تھی۔

"میں سوچ رہی ہوں کہ روم ایئرپورٹ پر کیوں نہ اپنا سوٹ کیس بھی چھوڑ دوں۔" میرے پہنچتے ہی اس نے یوں سوال کیا جیسے میرے جانے کے بعد اسی بارے میں سوچتی رہی ہو۔

"کیوں؟ کیا اس نے تمہارا سوٹ کیس کھولا تھا؟" میں

نے سوال کیا۔

"نہیں، لیکن پھر بھی احتیاط ضروری معلوم ہوتی ہے۔" وہ ہولے سے بولی۔

"یہ احتیاط گلے بھی پڑ سکتی ہے تم بلاوجہ لوگوں کی نظروں میں آجاؤ گی بین الاقوامی پرواز سے کسی نئے ملک میں پہنچنے والے غیر ملکی کا ائیرپورٹ کی عمارت سے خالی ہاتھ باہر نکلنا لوگوں کو الجھن میں ڈال سکتا ہے۔"

"مجھے تو یہ سوچ کر وحشت ہو رہی ہے کہ میں اتنے دنوں تک منشیات کے ایک اسمگلر کے ہاتھوں میں کھلونا بنی رہی ہوں۔" وہ گہرا سانس لے کر بولی۔

"تو ذہن پر زیادہ زور دو ایسا نہ ہو کہ عین موقع پر تمہارے اعصاب جواب دے جائیں۔" میں نے اسے مشورہ دیا۔ "اور ایک بات ضرور یاد رکھنا کہ اپنا سوٹ کیس لیتے ہی اس کا ٹیگ نمبر دیکھ کر اپنے ٹکٹ سے چپکا ہوا دوسرا ٹیگ ضائع کر دینا بعض اوقات کوئی چھوٹی سی بھول بھی بڑی پریشانی کا پیش خیمہ بن جاتی ہے۔"

"میری سمجھ میں نہیں آتا کہ میں تمہارا یہ احسان کیسے اتار سکوں گی۔" اس نے ممنونیت سے لبریز لہجے میں کہا اور ایشیا سے سر ٹکا کر آنکھیں موند لیں۔

☆☆

روم کا ہوائی اڈا کراچی سے زیادہ مختلف ثابت نہیں ہوا تھا۔ وہاں سے بھی زیادہ تر جہاز نہیں تھی اور طیارے سے اترنے کے لیے مسافروں کو سیڑھیاں استعمال کرنا پڑی تھیں جہاں سے وہ بسوں میں سوار ہو کر ٹرمینل کی عمارت کی طرف روانہ ہوئے تھے۔ روم میں طیارے سے اترنے والے مسافروں کی تعداد کافی تھی جب کہ وہاں سے سوار ہونے والے بہت کم تھے اور... ائیرپورٹ کو دیکھتے ہوئے ان معاشی اسباب کا اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا جن کی بنا پر اٹلی کا شمار یورپ کے غریب ترین ملک کے طور پر ہوتا تھا۔

جتنی دیر وہاں طیارے کی فیولنگ اور چیکنگ ہوتی رہی تھی طیارے میں نشہ آور مشروبات کی سروس موقوف رہی مسافروں کو اس عرصے میں طیارے سے اترنے کی اجازت نہیں تھی لہٰذا میں دروازے پر کھڑا گندمی مائل سرخ رنگت والے مقامیوں کو سیڑھیوں کا جائزہ لیتا رہا۔ پھر میں ایک ائیر ہوسٹس سے گفتگو میں مصروف ہو گیا۔ اس نے میری فرمائش پر مجھے اسکاچ کے بجائے جوس کا گلاس دیتے ہوئے بتایا کہ دوران سفر لیکن بھی پسند کرتے ہوئے طیارے کے عملے کو ڈیوٹی وغیرہ کے لفافوں کے باعث ہر قسم کی اسپرٹ اور الکحل کا گوشوارہ تیار کرنا ہوتا ہے جس میں کوئی بھی کمی بیشی قابل مواخذہ ہوتی ہے لہٰذا طیارے کے دوبارہ ٹیک آف سے قبل کسی بھی قسم کی شراب مسافروں کو نہیں دی جاتی۔

وہ مجھ سے جذباتی انداز میں رخصت ہوئی تھی اور چند گھنٹوں کی رفاقت میں میرے وجود میں کسی غیر مرئی سی کمی کا موہوم سا احساس چھوڑ گئی تھی جس کا ازالہ ایک ائیر ہوسٹس کے پیشہ ورانہ مسکراہٹوں سے کر رہا تھا۔

روم سے پرواز کرتے ہوئے سلطان شاہ میرے ساتھ والی نشست پر مستقل براجمان ہو گیا۔ اپنے پہلے بین الاقوامی سفر پر وہ خاصا خوش اور پرجوش نظر آ رہا تھا۔

پھر جب فرینکفرٹ پر پرواز کا اختتام ہوا تو اس کی حیرت دیدنی تھی طیارے کے دروازے کے قریب پہنچتے ہی جب نیچے اترنے والی سیڑھیوں کی جگہ ٹیلی اسکوپ کی طرح کی سرنگ نظر آئی تو وہ کچھ بوکھلایا ہوا سا نظر آنے لگا۔ اس چوکور سرنگ کا دوسرا دہانہ ٹرمینل کی عالیشان عمارت سے منسلک تھا۔ وسیع و عریض راہداریوں کے وسط میں بھاری سامان کے ساتھ عمارت کے دور افتادہ حصوں میں آمد و رفت کے لیے بھاری بیلٹ کنویئر چل رہے تھے۔ عمارت میں ہر طرف اطلاعی نشانات جرمن زبان میں لگے ہوئے تھے۔ گزرنے والا استقامی عملہ بھی بلاتکلف جرمن بول رہا تھا۔

لیکن نشانات اس قدر واضح اور علامتی تھے کہ ہم ان کے سہارے نکاسی کے راستے پر پہنچ گئے جہاں محافظوں سے گزر کر بارڈر پولیس کے دفتر سے رجوع کرنا پڑا کیوں کہ... لفتھانسا کے ٹرانزٹ مسافروں کے لیے بھی رات بھر قیام کے لیے چوبیس گھنٹوں کا عارضی ویزا حاصل کرنا لازمی تھا۔

باوردی جرمن افسر سے گفتگو کرتے ہوئے میرے ذہن میں بے اختیار ہٹلر کا تصور ابھر آیا۔ وہ مجھ سے مسکراتے ہوئے خلیق انداز میں انگریزی میں بات کر رہا تھا مگر اس میں انکساری کی جگہ نخوت سی نمایاں تھی جیسے وہ واقعی خود کو نطشے کا فوق البشر تصور کر رہا ہو۔

اس سے نمٹنے کے بعد ویگن سے ہم دونوں کے ویزا فارم پاسپورٹ کے مطابق مکمل کیے اور پھر تین مارک فی کس کے حساب سے چھ جرمن مارک کا مطالبہ کر دیا۔ مگر وہ فضائی میزبانوں کی تیاریوں سے لاعلم تھا جنہوں نے کراچی سے فرینکفرٹ تک کے سفر میں طیارے ہی میں رقم کے استعمال کی نوبت آنے دی نہ میں نے ڈالرز کیش کرائے۔

میرا ہاتھ جیب سے برآمد ہوا تو سو ڈالر کا نوٹ دیکھ کر وہ باوردی افسر عالی شان سے ہنسا جیسے جتا رہا ہو کہ ہم اتنے بڑے نوٹوں سے مرعوب ہونے والوں میں سے نہیں ہیں پھر اس نے شکستہ انگریزی میں واقعی وہ جملہ مبارک صادر کر دیے۔ "ہم جانتا ہم ادا کر دیں گے۔"

میں نے عمارت میں پھیلی ہوئی دن جیسی روشنی میں ویزا فارموں کا جائزہ لیا تو ہر فارم پر ہاتھ سے لکھی ہوئی ویزا فیس کی رقم موجود تھی جو ظاہر ہے کہ سرکاری خزانے میں جمع ہونا تھی۔ وہ کوئی غیر سرکاری بھتہ نہیں تھا جسے معاف کر دینے کی صورت میں سرکاری حساب کا کچھ نہیں بگڑتا۔ میری سمجھ میں نہیں آ سکا کہ وہ ڈیوٹی پر روزانہ اسی طرح فیاضی دکھانے کا عادی تھا تو تنخواہ میں سے گھر کیا لے جاتا ہوگا؟ لیکن اس کی انگریزی کچی تھی میں جرمن زبان سے نابلد تھا لہٰذا تفصیل دریافت کرنے کی ہمت نہ کر سکا اور شکریے کے انداز میں سر کو جنبش دے کر شیشے کے دروازوں کی طرف ہو لیا۔

دروازے سے نکلتے ہی خیال آیا کہ طیارے کو خیرباد کہنے سے ویزا کے حصول تک سامان کا کہیں ذکر نہیں آیا اور ویزا لینے کے بعد ہم دونوں شاید بھولے سے ایئرپورٹ سے باہر آ چکے تھے تو پھر ہمارا سامان کہاں غائب ہو گیا تھا۔ میں نے پلٹ کر دروازے سے دوبارہ اندر گھسنا چاہا لیکن وہاں موجود اکھڑ محافظ نے دروازے میں ٹانگ اڑا کر میرا راستہ روک دیا۔ "آؤٹ" یہ کہہ کر اس نے مجھے روکنے کے لیے زور لگایا۔ میں نے مشتعل نہ ہونے کے باوجود فصیح و بلیغ انگریزی میں اپنے سامان کے بارے میں تشویش کا اظہار کیا مگر اس پر میری تقریر کا ذرا بھی اثر نہ ہوا۔

وہ بس ایک لفظ دہرائے جا رہا تھا۔ اس کا لہجہ کرخت ہو گیا تھا۔ جب اس نے یہ اندازہ کر لیا کہ محض جسمانی طاقت کے بل پر مجھے باہر روک سکے گا تو اس نے شاید آخری بار "آؤٹ" کہتے ہوئے اپنی شہادت کی انگلی اوپر اٹھا دی۔ مجھے خوشی ہوئی کہ سارا یورپ مادیت پرست نہیں ہو گیا تھا۔ کم از کم جرمنوں میں خوفِ خدا ابھی باقی تھی۔ اس نے مجھے شاید خدا کا واسطہ دے کر روکنے کی کوشش کی تھی۔ لفظ میں الجھ گیا لیکن سنبھالا لیتے ہوئے ذرا پیچھے ہٹا تو نگاہ خود بخود دروازے کے اوپر اٹھ گئی جہاں جرمن زبان کے ساتھ ہی انگریزی میں بھی ایگزٹ اور داخلہ ممنوع کے الفاظ منہ چڑا رہے تھے۔ شاید میں پہلا آدمی نہیں تھا جس کے ساتھ وہ صورت پیش آئی ہو اسی وجہ سے انگریزی کو بھی شرفِ باریابی بخش دیا گیا تھا۔

میں دوسری بار اس محافظ کو ذرا متوسط قسم کی انگریزی میں مخاطب کرنے والا تھا کہ بارڈر پولیس کا ایک باوردی افسر جو دور کھڑا سارا تماشا دیکھ رہا تھا، باوقار انداز میں چلتا ہوا دروازے کے قریب آیا اور انگریزی میں کچھ ایسے فقرے ادا کیے جن کا مطلب۔ تمہارا سامان گھومتا نکلتا تھا اس وقت تک مجھے جرمنوں کی علمی قابلیت کا بخوبی اندازہ ہو چکا تھا لہٰذا میں نے اس کے فقرے کے بجائے الگ الگ الفاظ پر غور کیا کہ وہ مجھے سامان کے لیے نیچے گراؤنڈ سطح پر جانے کا مشورہ دے رہا ہے۔

معاملہ کچھ طبیعت [illegible] تھا لہٰذا میں سلطان شاہ کے ساتھ ہو لیا۔ وہاں ہمارا سامان واقعی ایک خستہ پڑا ہوا تھا۔ اس سے آگے فٹ پاتھ تھی اور فٹ پاتھ سے آگے صاف ستھری سڑک جہاں کئی ائیرکنڈیشنڈ ٹیکسیاں قطار میں کھڑی ہوئی تھیں۔ شاید کسٹم چیکنگ کسی خودکار مرحلے پر پہلے ہی کر لی گئی تھی۔

پاکستان ہوتا تو نقل و حمل کی تمام وافر سہولتوں کی موجودگی میں کوئی مجال لاوارث سوٹ کیسوں کو اٹھا کر لے جا سکتا تھا۔ یہاں جرمنی کے باشندے ایسے سرپھرے نہیں تھے۔ سوٹ کیسوں کو ہاتھ لگاتے ان کیسوں سے ایک باوردی اہلکار نمودار ہوا میں نے اپنے ٹیگ اس کی طرف بڑھا دیے۔ اس نے نمبروں کا موازنہ کیے بغیر بے پروائی سے ٹیگ پھاڑ کر ڈسٹ بن میں ڈال دیے اور مجھے قہقہہ ہوتے لگا کر وہاں چوری کا تصور صرف پیشہ ور چوروں تک ہی محدود تھا۔

ائیرلائن کے ٹکٹ کے ساتھ متفرق فری کوپن بھی فولڈر میں موجود تھے۔ مفت ٹرانسپورٹ، مفت شب قیام، مفت طعام اور سب پر ہوٹل برگر کا نام نمایاں تھا۔

ٹیکسیوں کی طرف دیکھا تو وہی برگر ہوٹل کا نام درج تھا۔ میں سلطان کو اشارہ کرتے ہوئے بس کی طرف لپکا تو دوسری سمت سے سارنگی جیسے شکل والے تین ادھیڑ عمر مردوں اور دو سانولی سلونی دلکش لڑکیوں پر مشتمل ایک قافلہ آدھمکا۔

ان میں سے ایک مرد نے کسی زبان میں کچھ کہا جو میں سمجھ نہ سکا لیکن اتنا اندازہ ہو گیا کہ وہ جرمن نہیں بول رہے تھے جس سے اس وقت تک کان قدرے مانوس ہو چکے تھے کیونکہ دورانِ پرواز طیارے کا کپتان بھی کبھی کبھار فضا کی یکسانیت سے اکتا کر جرمن بولنے لگتا تھا۔

میں نے انگریزی میں انہیں بتایا کہ ان کی زبان میری فہم سے بالاتر ہے۔ اس کے ساتھ اردو میں دونوں لڑکیوں کا جائزہ لیا تو ایک شرما کر دوسری طرف دیکھنے لگی اور دوسری کی بڑی بڑی سیاہ آنکھوں سے گلابی ہونٹوں تک مسکراہٹ پھیل گئی۔ اس بار وہی بولی تھی۔ پورے فقرے میں حرف اطالیہ لو سمجھ سکا پھر معاً مجھے یاد آ گیا کہ وہ معتقی کے روم سے ہمارے ہی طیارے پر سوار ہوئے تھے۔

طیارے میں رنگ و نور کا ایک ہجوم ہمسفر تھا اس لیے اس

نے تکلف انداز ہوتے ہوئے سوال کیا۔

"آنکھیں کس قدر جاندار ہیں۔" میں نے خلاصت آمیز لہجے میں کہا: "مگر یہ بچی ہیروئن پیتی ہے۔ مجھے اپنے کمرے میں مدعو کر رہی تھی۔ لعنت ہو ایسے شوق پر۔"

"یہ بات بڑی آسانی سے سمجھا دی اس نے۔" وہ زور زور سے ہنسا۔

ہم ایک ساتھ لفٹ میں سوار ہوئے۔ لڑکی نے اپنی دعوت پر میرے حوصلہ شکن رد عمل کو محسوس کر لیا تھا مگر پھر بھی پانچویں منزل پر لفٹ سے نکلتے ہوئے اس نے بڑے دلآویز انداز میں میری طرف ہاتھ لہرایا تھا۔

"میرا خیال ہے کہ تمہیں اس لڑکی سے مل لینا چاہیے۔" لفٹ میں تنہا ہوتے ہی سلطان شاہ نے کہا۔

"وہ ہیروئن کی دعوت نہ دیتی تو میں خود ہی بے تابی کے فراق میں تھا۔ تو اس نے سارا موڈ چوپٹ کر دیا۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ اس جیسی دلکش اور صحت مند لڑکی اس شوق میں مبتلا ہوگی۔"

"ہو سکتا ہے تمہارے سننے میں غلطی ہوئی ہو۔ کیا اس نے ہیروئن کا نام لیا تھا؟"

"میں اتنا بھی نا سمجھ نہیں ہوں۔" میں نے چڑ کر کہا۔ "شوگر گلوکوز کو تو نہیں کہتے تم؟"

لفٹ نویں منزل پر ختم گئی۔ اس کے قریب ہی راہداری میں ایک کمرے کے سامنے چوڑے سینے سے ہمارے سوٹ کیسوں سمیت موجود تھا۔ ہم دونوں سے ٹپ وہاں لے کر اس نے ادب سے دونوں کمرے کھولے اور سوٹ کیس اندر پہنچا دیے۔ وہ ٹپ کے انتظار میں ٹھٹکا تھا مگر میں نے اسے نظر انداز کر دیا کیونکہ ابھی تک میرے پاس بڑے کرنسی نوٹ ہی موجود تھے۔ اس کے باہر نکلنے سے پہلے سلطان شاہ اپنا کمرہ مقفل کر کے میرے کمرے میں آ گیا۔

بیرے کے جاتے ہی میں دروازہ بند کر کے جوتوں سمیت نرم اور آرام دہ بستر پر گر گیا۔

"شاید تم میری بات کو مذاق سمجھ رہے تھے۔" سلطان شاہ نے کرسی سنبھالتے ہوئے پچھلی بات شروع کر دی۔ "میں کسی مقصد کے تحت مشورہ دے رہا تھا۔"

"نہ مذاق، نہ مشورہ۔ میں اس لڑکی کے ساتھ اب پندرہ منٹ بھی نہیں گزار سکتا۔"

"لیکن تم نے الجھانا نہیں جانا۔ اب یہ خود ہی آ نکلی ہے۔ اطالوی شہزادے اور ہیروئن بھی پہنچی ہے تو اس لائن کے لوگوں

سے کبھی رابطہ رکھتی ہوگی۔ ہو سکتا ہے کہ اس سے ڈان مرسیالو کے بارے میں کچھ معلوم ہو سکے۔"

"پتا نہیں وہ کیوں تمہارے سر پہ سوار ہو گیا ہے۔" میں نے قدرے ناخوشگوار لہجے میں کہا: "تم یہ فضول رہنے دو۔ ڈان مرسیالو ہمارا نہیں، ڈیرا کا ذاتی معاملہ ہے۔"

"لیکن کسی مرحلے پر ہمیں بھی ڈیرا کا ساتھ دینا ہوگا۔"

"وہ بعد کی بات ہے۔ سب سے پہلے ہمیں فرہاد کو تلاش کرنا ہے۔ اس کے بعد ہم کسی بات کے پابند نہیں ہیں۔ تم نے اپنی یہ شرط ڈیرا پر بھی واضح کر دی تھی۔"

"ٹھیک ہے۔ اب تم میری زبان سے ڈان مرسیالو کا تذکرہ نہیں سنو گے۔ میرا تو خیال تھا کہ تم خود بھی اسے کیفر کردار کو پہنچانا چاہو گے۔ اسی لیے بار بار یاد دہانی کرا رہا تھا۔"

"اس میں شبہ نہیں کہ وہ بہت دلچسپ شکار ثابت ہوگا مگر ہم نے... کے ساتھ بہت وقت ضائع کر لیا۔ یہاں ہم اس کے اثر سے پوری طرح آزاد ہیں اور اپنی ترجیحات کے مطابق کام کریں گے۔"

سلطان شاہ نے خاموشی اختیار کر لی اور میں سوٹ کیس سے شب خوابی کا لباس نکال کر غسل خانے میں گھس گیا۔ کئی دن کی تھکان اور بھاگ دوڑ میں نہانے کا موقع نہیں مل سکا تھا۔ میرا خیال تھا کہ اس وقت کا غسل گہری نیند کے ساتھ ہی تھکے ہوئے اعصاب کے لیے بھی مفید ہوگا۔

نہاتے ہوئے میرا ذہن ایک مرتبہ پھر ہیروئن میں الجھ گیا۔

شاور سے گرنے والی نیم گرم پانی کی تیز دھاریں بدن کے مساموں کے ساتھ ہی ذہن کے دریچے بھی وا کر رہی تھیں اور میں سوچ رہا تھا کہ لوگ اس ڈرگ کو خلا... سے بلا وجہ ہی بدنام کرنے میں یہ خلاقی نہیں بلکہ بدترین ذہنی خمار کا دور تھا۔ میرے بین فضول ناٹک دیرانے سنسنا رہے تھے۔ ہجوموں میں گھرے ہوئے انسان تنہائی کا شکار رہتے تھے۔ زردار اپنے افلاس کے شاکی تھے اور جو مفلس تھے وہ محرومی کے عذاب میں جھلس رہے تھے۔ مادی ترغیبوں نے انسان کو ہوس میں مبتلا کر کے رکھ دیا تھا۔ ہر شخص پیسا کمانے کی مشین بننے پر تلا ہوا تھا خواہ اس کے لیے دامن سیاہ کرنا پڑے یا دلوں کی شفقت سے ہاتھ دھونا پڑے اور اس دوڑ میں وہ ساری قدریں ٹوٹ پھوٹ کا شکار ہو رہی تھیں جو کسی بھی معاشرے کو ایک مضبوط اکائی کی صورت میں مربوط رکھتی ہیں۔ خلوص اور محبت عنقا ہو گئی تھی۔ ہوس کے عفریت نے ہر روپ کو نگلنے کے لیے ناب... تھے۔ زندگی

کا حسن ماند پڑ گیا تھا۔ سانسوں میں حرارت باقی نہیں رہی تھی۔ اس گھٹن سے بھرپور گھبرایا ہوا تھا۔ اپنے گرد و پیش کو بھول کر بس اپنی ذات میں گم ہو جانا چاہتا تھا۔

اور یہ خواب — خود فراموشی کی کیفیت بس نشے ہی فراہم کر سکتے تھے جن میں ہیروئن سب سے آگے تھی۔ سب جانتے ہیں کہ یہ زہر ہے مگر وقتی نشاط اور کیف و سرور کے لیے اس کی طلب دن بدن بڑھ رہی تھی۔ چند گھنٹوں کے سفر میں بھی میرے کان اس نام سے نامانوس نہیں رہے تھے۔ ابھی بھی مستقبل کی امید ہیروئن کے ایک اسمگلر کے وار سے بال بال بچی تھی اور کالی آنکھوں والی بے زبان لڑکی نے بڑی ہی فصاحت کے ساتھ ہیروئن سے اپنے تعلق کا واضح اظہار کیا تھا اور وہ سب اپنے اپنے ذہن کے کسی عیب خلا کو پاٹنے کے لیے کوشاں تھے۔

ٹھیک نو بجے طیارہ کسی سبک اندام پرندے کی طرح ہیتھرو ایئرپورٹ کے رن وے پر لینڈ کر گیا۔ جوں جوں میں منزل کے قریب ہوتا جا رہا تھا، میرے اعصاب پر ہیجان طاری ہوتا جا رہا تھا اور اب تو آخر کار میں پاکستان میں اپنی ذات کو لاحق تمام خطرات کو فریب دے کر آخر کار برطانیہ کی سرزمین پر آ ہی پہنچا تھا۔ جہاں دیرلے نے فخرالدین کو یرغمال بنا کر رکھا ہوا تھا۔

میرا ذہن خلفشار میں الجھا ہوا تھا مگر نگاہیں پُرتجسس انداز میں کھڑکی سے باہر جھانک رہی تھیں کیونکہ اس سرزمین پر میری وہ پہلی لینڈنگ تھی۔ باہر سے ہیتھرو ایئرپورٹ [illegible] کے مقابلے میں بے حد خوب صورت اور کشادہ نظر آ رہا تھا لیکن [illegible] کی روشن اور صاف ستھری عمارت اندر سے بہت پُرشکوہ تھی۔ لینڈنگ وے سے نکل کر کئی راہداریوں میں گھومتی ہوئی برٹش ایئرویز کے مسافروں کی بھیڑ ایک ہی سمت میں چلتی رہی اور آخر کار امیگریشن ہال میں داخل ہو گئی جہاں ہاف ریلنگ کے سامنے ایک سرے سے دوسرے سرے تک متعدد قطاریں بنتی گئیں۔ ہر قطار کے سامنے اونچی ڈیسک پر مختلف مرد اور عورت امیگریشن افسران براجمان تھے۔

ہاف ریلنگ کے پیچھے سے مسافر باری باری اندر داخل ہوتے تھے اور چند منٹوں میں فارغ ہو کر خوشی خوشی آگے بڑھ جاتے تھے۔ آخر کار میری بھی باری آ گئی۔ امیگریشن افسر نے عینک کے موٹے عدسوں کے پیچھے سے تیز نگاہوں سے میرا جائزہ لیا۔ پھر پاسپورٹ کی ورق گردانی کرتے ہوئے نام، برطانیہ آمد کا مدعا اور مدت قیام دریافت کی۔ پھر ایک خالی صفحے پر مہر لگا کر چھ ماہ کے ویزے کا اندراج کر دیا۔

میں افسر کا شکریہ ادا کرتے ہوئے آگے بڑھ گیا اور اس ہال میں جا پہنچا جہاں کنویئر بیلٹ پر سامان آ رہا تھا۔ چند منٹوں بعد سلطان شاہ بھی مجھ سے آ ملا اور میں نے وہ مرحلہ طے ہو جانے پر اطمینان کی سانس لی۔ مجھے ڈر تھا کہ کہیں برطانوی افسران ہمارے پاسپورٹوں میں جعل سازی نہ پکڑ لیں مگر پڑتال کے بعد وہ خطرہ ٹل گیا تھا۔

سامان آ جانے کے بعد ہمیں کسٹم افسران کا سامنا کرنا پڑا۔

"یہ تمہارا ہی ہے؟" کسٹم افسر نے دونوں ہاتھوں سے میرے سوٹ کیس کو قربانی کے بکرے کی طرح تھپکتے ہوئے سوال کیا۔

"اسے تم نے خود پیک کیا ہے؟" میرا جواب اثبات میں پا کر دوسرا سوال کیا گیا اور میں نے اس بار بھی اثبات میں جواب دیا۔

"کھولو اسے۔" اس نے اچانک سخت لہجے میں کہا اور میں نے نہایت اطمینان سے سامنے ٹیبل پر رکھ کر سوٹ کیس کا ڈھکن اٹھا دیا۔ میں اپنے سوٹ کیس کی طرف سے بے فکر تھا۔ لہٰذا میری توجہ اسی کاؤنٹر پر برابر والے ایک سفید فام جوڑے پر مرکوز ہو گئی۔ کسٹم افسر نے مرد کے دونوں جوتے اتروا لیے تھے اور جوتے کو [illegible] سے لگا کر اس کی اونچی ایڑی میں ایک کھوکھلا حصہ دریافت کر رہا تھا۔ اس کارروائی کا نشانہ بننے والا شخص مضطرب تھا اور بار بار اپنا نچلا ہونٹ دانتوں سے کاٹ رہا تھا۔ میں نے محسوس کیا کہ اس کی ٹانگیں بھی کانپ رہی تھیں۔

"شکریہ — اسے بند کر لو!" میرے سامنے والے افسر کی آواز نے مجھے چونکا دیا۔ سوٹ کیس کی اچھی طرح تلاشی لینے کے بعد اسے میری طرف کھسکا چکا تھا۔

میں نے کپڑوں وغیرہ کو یوں ہی ٹھونس کر سوٹ کیس بند کیا اور اسی لمحے برابر والے سفید فام نے ننگے پاؤں اچانک نکاسی کے راستے کی طرف دوڑ لگا دی۔

اس کے جوتے کی تلاشی لینے والا افسر جوتا وہیں چھوڑ کر بجلی کی سی سرعت کے ساتھ کاؤنٹر پر سے کود کر باہر نکلا تھا اور اسی کے ساتھ اس نے جیب سے نکال کر وسل بجا دی تھی۔ وہ صورت حال اس قدر اچانک رونما ہوئی تھی کہ کسی کو کچھ پتا نہ چل سکا کہ کیا ہوا تھا اور وہاں افراتفری کے ساتھ سنسنی پھیل گئی مگر بھاگنے والا کسٹم ہال سے باہر جانے میں کامیاب نہ ہو سکا۔ وسل بجتے ہی دو باوردی سپاہی اسے اپنی مضبوط گرفت میں لے چکے تھے اور

وہ معلقات بکتا ہوا خود کو اُن کی گرفت سے چھڑانے کی جان توڑ کوشش کر رہا تھا۔

اسی اثنا میں اُس کی تلاشی لینے والے افسر نے پیچھے سے اُس کا کالر پکڑ لیا۔ اس وقت تک ہال میں تلاشی کا عمل موقوف ہو چکا تھا اور عملے کا ہر فرد اپنی جگہ مستعد کھڑا ایک ایک مسافر کی نقل و حرکت کا جائزہ لے رہا تھا۔

"چھوڑو، میرا کالر چھوڑ دو اُلو کے پٹھے!" ننگے پیروں بھاگنے والا مزاحمت کرتے ہوئے چیخ رہا تھا۔ "میں نے کوئی جرم نہیں کیا۔ تم لوگ شریف شہریوں کو بلاوجہ ہراساں کرتے ہو۔"

"شریف شہری!" اس افسر نے گالی کھا کر اُس کے کالر کو زور سے جھٹکا دیتے ہوئے کہا۔ "کوئی جرم نہیں کیا تو جوتے کیوں چھوڑ بھاگے تھے؟ آؤ تم کو دکھاؤں کہ جوتیوں میں تم کیا لائے ہو۔"

"تم جھوٹے ہو۔ میرے جوتوں میں کچھ نہیں تھا۔ تم بلاوجہ مجھ پر تشدد کر رہے ہو۔ میں تم پر دعویٰ کر دوں گا۔۔۔ میرا ڈاکٹر گواہی دے گا کہ میں گردوں کا مریض ہوں۔ گردے کے درد سے بے چین ہو کر میں غیر ارادی طور پر ادھر اُدھر دوڑ رہا تھا۔"

وہ شخص مسلسل حلق پھاڑ پھاڑ کر چلاتے جا رہا تھا۔

آثار سے صاف ظاہر تھا کہ وہ مجرم تھا اور رازِ فاش ہونے کے خوف سے اُس نے اپنا ہر عذر پیش کیے بغیر فرار ہونے کی ناکام کوشش کی تھی مگر اُس کے واویلا مچانے سے وہاں موجود بھیڑ میں اُس کا ایک حمایتی بھی پیدا ہو گیا۔

"اس کا کالر چھوڑ دو افسر!" ایک دراز قد سفید فام نے آگے بڑھ کر دخل اندازی کرتے ہوئے کہا۔ "تم وردی میں ہوتے ہوئے اس پر تشدد کر کے دوہرے جرم کا ارتکاب کر رہے ہو۔"

"نشہ در!" افسر پلٹ کر حیرت سے بولا۔ "اگر میں بروقت اسے نہ پکڑتا تو یہ دونوں محافظوں کو گرا کر فرار ہو گیا ہوتا۔ شاید تم اس کی مغلظات بھی نہیں سُن رہے۔"

"یہ مجرم ہے، مغلظات بک رہا ہے تو اسے عدالت میں لے جاؤ۔ تم وردی میں ہونے کی بنا پر دھاندلی نہیں کر سکتے۔ ہم جنگل میں نہیں، قانون کے معاشرے میں رہ رہے ہیں۔ میں نے خود تمہیں اس کے کالر کو جھٹکا دیتے دیکھا تھا۔"

افسر اُس شخص کو گھور کر رہ گیا لیکن مجھے یہ دیکھ کر حیرت ہوئی کہ اُس نے فوراً ہی اپنے شکار کا کالر چھوڑ کر ہاتھ ہٹا لیا تھا اور مسلح محافظوں نے اس پر بندوقیں تان لی تھیں۔

وہ صورتِ حال میرے سب۔۔۔ [illegible]

یہ ایک معاشرہ ایسا بھی تھا جہاں ملزم نہیں بلکہ مجرم کے بھی کچھ مستند قانونی حقوق ہوتے ہیں۔ کیسی عجیب بات تھی کہ مجمع میں سے ایک عام نمائندے نے ایک با اختیار افسر کو الزام لگا دیا تھا اور اس افسر نے دخل انداز ہونے والے پر اعانتِ جرم کا الزام عائد کرتے ہوئے اسے بھی ساتھ گھسیٹنے کے بجائے اپنی غلطی تسلیم کرتے ہوئے مجرم کا کالر چھوڑ دیا تھا۔ ہمارے ملک میں تو اس کی ایک جسارت پر ننگے پاؤں بھاگنے والے کو گولیوں سے بھون کر پولیس مقابلے کی ڈرامائی کہانی تیار کی جا سکتی تھی۔

اس شخص کی ساتھی بدستور اپنی جگہ کھڑی رومال میں منہ چھپائے رو رہی تھی۔ چند افسران دونوں کو مشتبہ جوتوں سمیت ایک کمرے کی طرف لے گئے اور ہال میں چند لمحوں بعد دوبارہ معمول کے مطابق کام شروع ہو گیا۔

سلطان شاہ کے فارغ ہونے تک میں وہاں رکا تھا پھر ہم دونوں ہی ایک ساتھ باہر نکل آئے اور انڈر گراؤنڈ کے نشانات کے سہارے ہیتھرو ٹیوب اسٹیشن کی طرف چل دیے۔

میری معلومات کے مطابق لندن میں تیز ترین اور سستے سفر کے لیے زیرِ زمین چلنے والی برقی ٹرینیں سب سے بہتر تھیں۔ جو ائیرپورٹ سے شہر کے کسی بھی حصّے میں پہنچا سکتی تھیں۔

زیرِ زمین اسٹیشن پر ہی سیاحوں کے لیے معلومات کا مرکز اور ہوٹلوں کی بکنگ کا انتظام بھی تھا جہاں سے کم و بیش ہر بجٹ کے اعتبار سے رہائش کا انتظام کیا جا سکتا تھا۔ گو میرے لیے بھی وہ نیا تجربہ تھا مگر سلطان شاہ کے لیے زندگی کے ہر شعبے میں اتنا نظم و ضبط حیران کن تھا۔

میں نے مختلف نقشوں اور کتابچوں کے حصول کے بعد معلومات کے کاؤنٹر پر تھوڑا سا وقت ضائع کیا اور یہ معلوم کرنے میں کامیاب ہو گیا کہ کنگز کراس کا علاقہ رہائش کے لیے مناسب ہو گا جہاں قریب و جوار میں سستے ہوٹل بکثرت واقع تھے۔ اس کے بعد ٹیوب کے روٹ کے نقشے پر تھوڑی سی دماغ سوزی کرنے کے بعد یہ بھی اندازہ ہو گیا کہ کسی اسٹیشن سے باہر نکلے بغیر آدمی کئی ٹرینیں بدل کر ایسے مقامات تک بھی رسائی حاصل کر سکتا تھا جو براہِ راست کسی ایک ٹیوب روٹ سے منسلک نہیں تھے۔

پلیٹ فارم پر ٹرین موجود تھی اور ائیرپورٹ سے آنے والے اپنے بھاری سامان سمیت ٹیوب میں سوار ہو رہے تھے۔ میں نے قریب کے کاؤنٹر سے سولہ کا ٹوسٹ پاؤنڈ میں حاصل کیا اور پکاڈلی لائن کی اسٹیشن پر موجود ٹرین میں سوار ہو گیا جو براہِ راست کنگز کراس تک جاتی تھی۔

چند منٹ بعد ٹیوب کے خودکار دروازے بند ہو گئے اور وہ برق رفتاری کے ساتھ اپنی منزل کی طرف روانہ ہو گئی۔ زیرِ زمین

تاریک سرنگوں کے بعد کھلے آسمان کے نیچے سفر شروع ہوا۔ ٹیوب راستے میں کہیں اسٹیشن پر مختصر مدت کے لیے رکتی ہوئی آگے بڑھتی رہی۔ پھر مضافات سے نکلنے کے بعد سفر کا بیشتر حصہ سرنگوں میں طے ہونے لگا۔

لندن میں اپنے وقت کو زیادہ سے زیادہ کارآمد بنانے کے لیے میں نے ٹیوب کے جیبی نقشے کا مطالعہ شروع کر دیا تاکہ کم سے کم وقت برباد کر کے مطلوبہ مقامات پر پہنچنے میں کامیاب ہو سکوں۔

اس مطالعے کے دوران انکشاف ہوا کہ شیفرڈز بش کا علاقہ جہاں کے بارے میں تازہ ترین معلومات حاصل ہو سکتی تھیں کنگز کراس اسٹیشن سے خاصی دور مغربی جانب پر واقع تھا۔ میں سارے راستے اسی معاملے میں منہمک رہا اور سلطان شاہ باہر کے دلفریب مناظر یا سرنگوں کے اندھیرے سے لطف اندوز ہوتا رہا۔

میں نے بالآخر یہ طے کیا کہ نقشہ موڑ کر جیب میں رکھ لیا اور بے بسی سے شیشوں پر بنے ہوئے ان نشانات کو دیکھنے لگا جن پر سگریٹ نوشی کی واضح ممانعت درج تھی۔

پھر دیر تک ٹیوب کا ٹکٹ خریدتے ہوئے مجھے کرایہ مہنگا ہونے کا احساس ہوا تھا مگر سفر کی طوالت کو دیکھتے ہوئے یہ احساس زائل ہو گیا اور آخر کار ٹیوب کنگز کراس کے اسٹیشن میں داخل ہو گئی۔

پلیٹ فارم سے گزرنے کے بعد اوپر اور نیچے چلنے والی عظیم الشان سیڑھیوں پر سیکڑوں افراد کھڑے نظر آئے تھے جنہیں اوپر نیچے کی آمد و رفت میں ذرا بھی زحمت نہیں کرنا پڑ رہی تھی۔ ہم دونوں اپنے سامان سمیت اوپر جانے والی سیڑھیوں پر سوار ہو گئے۔ بظاہر یہ لندن کی شہری ٹرانسپورٹ کا ایک مقامی نظام تھا مگر اس کا رابطہ ملک گیر ٹرینوں سے بھی ملا ہوا تھا کیونکہ کنگز کراس کا اسٹیشن غیر معمولی طور پر بڑا تھا اور وہاں موجود سہولیات سے ظاہر ہو رہا تھا کہ برٹش ریل سروس اس اسٹیشن سے گزرتی تھی جو ہمارے لیے شاید ایک اضافی سہولت ہوتی۔

مشرق سے آنے والوں کے لیے اس شہر کی فضا بڑی حیرت انگیز تھی۔ ہر شخص اپنی دھن میں مگن تھا۔ کسی کو دوسروں کی مصروفیات سے کوئی غرض نہیں تھی۔ نوجوان جوڑے سرِعام ایک دوسرے کو روایتی مغربی انداز میں اور راغب یا خوش آمدید کہہ رہے تھے۔ سیاحوں کے ہجوم کے ہجوم مختلف جہانت کے کپڑوں اور سازو سامان کے ساتھ گھومتے پھر رہے تھے اور کسی کو اجنبیت کا کوئی احساس نہیں تھا۔ یوں معلوم ہوتا تھا جیسے وہ سب وہیں کے شہری ہوں۔

ہمارے پاس زیادہ وزنی سامان تھا۔ ہم پر تھکان غالب تھی۔ اس لیے ہم سوٹ کیس اٹھائے کافی دیر تک اس علاقے میں گھومتے رہے اور آخر ہم نے بلگریو اسٹریٹ کے ایک سستے لیکن آرام دہ ہوٹل میں قیام کا فیصلہ کر لیا جہاں انگریز [illegible] کے مطابق ملحقہ باتھ روم کی صورت سب سے بڑی عیاشی میسر تھی۔

رات کو فرینکفرٹ کے ہوٹل میں گہری نیند سونے کے باعث ہم دونوں ہی تازہ دم تھے اور اس طرح نکلنا چاہتے تھے۔ ہم اپنا وقت ہوٹل کے کمروں میں بند رہ کر ضائع کرنا نہیں چاہتے تھے اس لیے سامان سے چھٹکارا پا کر ہم نے اپنے پاسپورٹوں کے علاوہ کچھ رقم ساتھ لی اور ہوٹل سے نکل کھڑے ہوئے۔

میرے پاس ہوٹل کا دیا ہوا وہ خاص کریڈٹ کارڈ بھی موجود تھا جس کے ذریعے میں ایک وقت میں کسی بھی جگہ سے پانچ ہزار ڈالر کے مساوی مالیت کی خریداری کر سکتا تھا۔ خرابی بس یہ تھی کہ کارڈ کسی پی سی گلمور کے نام پر تھا مگر دیا نے مجھے وہ ایسی مصدقہ دستاویزات بھی دی تھیں جن سے ثابت ہوتا تھا، ایک پر میں نے اپنی تصویر چسپاں کر لی تھی اور میں کہیں بھی خود کو اس نام سے شناخت کروا سکتا تھا۔

لندن سے باہر اس کی بہت سی چیزوں کا شہرہ ہے جن میں دریائے ٹیمز، بگ بین، پکاڈلی اسکوائر اور ٹرافلگر اسکوائر شامل ہیں۔ مگر سلطان شاہ نے ان سب کو نظر انداز کرتے ہوئے پہلے آکسفورڈ سرکس چلنے کی فرمائش کی اور ہم ایک اسٹیشن میں داخل ہو کر وکٹوریہ لائن کے پلیٹ فارم پر پہنچ گئے۔

آکسفورڈ سرکس کی نیم دائرے نما سرنگ سے پلیٹ فارم سے گزر کر ہم باہر نکلے تو وہاں ہر طرف سیاحوں کا اژدہام تھا۔ سلطان شاہ کچھ دیر تو میرے ساتھ بازار کی سیر کرتا رہا۔ پھر وہ پوچھ ہی بیٹھا: "یہ آکسفورڈ سرکس کہاں ہے؟"

"جہاں ہم اسٹیشن سے نکلے تھے وہی آکسفورڈ سرکس تھا۔ وہاں بورڈ بھی لگا ہوا تھا۔" میں نے کہا۔

"وہ بورڈ تو میں نے بھی دیکھا تھا مگر سرکس کہیں نظر نہیں آیا!" اس نے سادگی سے کہا۔

"اوہ! تو تم اسے وہ جانوروں والا سرکس سمجھے تھے؟" میں نے ایک گہرا سانس لے کر ہنستے ہوئے سوال کیا۔

"تو کیا کوئی اور بھی سرکس ہوتا ہے؟" اس نے معصومیت سے جوابی سوال کیا۔

"انگریز عجیب قوم ہے۔ اس کا سرکس ایسا ہی ہوتا ہے" میں نے اس کی سادہ لوحی سے محظوظ ہوتے ہوئے کہا۔ "یہ سرکل یعنی

چھوڑ دیے کو سرکس کہتے ہیں۔ اس شہر میں تمھیں جا بجا سرکس نظر آئیں گے۔ لیکن میرا خیال ہے کہ ہر جگہ جانوروں کے بجائے انسانوں کے ہجوم چلتے پھرتے نظر آئیں گے۔"

"لاحول ولاقوۃ۔" وہ خفت آمیز انداز میں ہنسا۔ "میں نے ذرا سی جھنجھلاہٹ سے آکسفورڈ سرکس کے بارے میں کہا تھا کہ یہاں تھوڑی دیر بیٹھ کر مسخروں اور جانوروں کا تماشا دیکھیں گے مگر سرکس صرف چوراہے ہی ہوتے ہیں تو لعنت بھیجو ان پر... کیوں نہ ہم اسی لمحے سے اپنے کام کا آغاز کر دیں؟"

میں اس بے چارے کو مزید مضطرب نہیں کرنا چاہ رہا تھا لیکن اس نے ولایتی سرکس سے مایوس ہو کر میرے دل کی بات کہہ دی تھی جسے میں نے بلا تامل قبول کر لیا۔

ہمارے کام کا آغاز دو مقامات سے ہو سکتا تھا۔ پہلا تو رسل اسکوائر کے قریب امپیریل ہوٹل تھا جہاں ڈیرا کو قیام کرنا تھا مگر وہاں ڈیرا کے علاوہ کسی اور سے رابطہ قائم نہیں کیا جا سکتا تھا اور مجھے پورا یقین تھا کہ ڈیرا اتنی جلدی لندن نہیں آ سکے گی۔ اس کے بعد دوسرا ٹھکانا شیفرڈز بش کے علاقے میں ایسکیوائرز نامی پب تھا جہاں کا جیکب میکفرسن نامی بار ٹینڈر سنگی بارٹ کے بوڑھے فرینڈ کے حوالے سے ڈیرا کے بارے میں تازہ ترین معلومات فراہم کر سکتا تھا۔

اس وقت ہم دونوں کافی آگے نکل گئے تھے۔ تھوڑی دیر تک بھٹکنے کے بعد ہم بانڈ اسٹریٹ کے ٹیوب اسٹیشن پہنچ گئے۔ میں نے جیب سے نقشہ نکال کر دیکھا اور ہم بے دھڑک اندر گھس گئے کیونکہ شیفرڈز بش جانے والی سینٹرل لائن ٹیوب اسی اسٹیشن سے گزرتی تھی۔

لیکن ٹیوب کا ٹکٹ خریدنے سے پہلے ہی میں نے اپنا ارادہ تبدیل کر دیا کیونکہ سامنے ہی فون بوتھ موجود تھے۔

ٹونی یا جیکب میکفرسن لاکھ ڈیرا کے اعتماد کا آدمی سہی لیکن اس سے براہ راست ملنا حفظ ماتقدم کے منافی ہو سکتا تھا۔ بہتر یہی تھا کہ ٹیلی فون ڈائریکٹری سے پب کا نمبر تلاش کر کے اسے فون کر دیا جائے۔

تھوڑی سی تلاش کے بعد ڈائریکٹری سے ایسکیوائرز کا فون نمبر مل گیا جو میں نے ٹیوب کے جیبی نقشے پر نوٹ کر لیا اور چند ہی ثانیوں بعد میں گھنٹی کے جواب میں دوسری طرف سے ریسیور اٹھائے جانے کا انتظار کر رہا تھا۔

"گڈ مارننگ۔" میں نے رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے نرم لہجے میں کہا۔ "کیا میں ٹونی سے بات کر سکتا ہوں؟"

"میں ہی بول رہا ہوں۔" ریسیور پر اس کی مسرورانہ آواز ابھری۔ "مگر تمھاری آواز نہیں پہچان سکا۔"

"میں میگی ڈیروسے کا پرانا فرینڈ بول رہا ہوں۔" میں نے آہستگی سے کہا۔

"ہیلو جونی!" دوسری طرف سے لہجے میں اچانک گرم جوشی عود کر آئی۔ "تو تم یہاں پہنچ ہی گئے۔ کہاں ٹھہرے ہوئے ہو؟"

"شہر کے ایک ہوٹل میں ہوں اور تم سے ملنا چاہتا ہوں۔" میں نے محتاط لہجے میں کہا۔ "کیا تمھیں میری آمد کے بارے میں پہلے سے علم تھا؟"

"او، یس!" میگی ڈیروسے کا نام لیتے ہی اس کا لہجہ بہت دوستانہ ہو گیا تھا۔ "مہربانی کر کے... وہ جو کہتی ہے وہ کسی نہ کسی طرح جو ہیں جانا ہے تھا ابھی پوچھنے والا تھا۔ دو بجے پب بند ہو جائے گا اور چار بجے تک میری چھٹی ہوگی۔ مگر میں پب ہی میں رک کر تمھارا انتظار کروں گا۔ جب بند ہو گا تم پچھلے دروازے پر گھنٹی بجا دینا۔ میں ٹھیک ڈھائی بجے تمھارا منتظر رہوں گا۔"

"شکریہ ٹونی!"

میں نے ریسیور ہک سے لٹکایا اور واپس ہو لیا۔

"یہ ڈیرا بھی غضب کی عورت ہے۔" سلطان گفتگو کی تفصیل سن کر بولا۔ "کراچی میں بیٹھی ہے مگر لندن سے رابطہ برقرار ہے۔ پل پل کی خبر رکھتی ہے۔"

میں اسے ساتھ لے کر اسی علاقے کے ایک پب میں جا بیٹھا۔ سلطان شاہ کے لیے اسکواش اور اپنے لیے بیئر کا مگ لیا تھا۔ اس وقت پب میں زیادہ بھیڑ بھاڑ نہیں تھی۔ بس چار چھ ہی گاہک بیٹھے ہوئے تھے ورنہ بیشتر لوگ دفتر پہنچ کر فارغ ہو کر لوٹ رہے تھے۔

ہم دونوں ایک بجے تک وہاں بیٹھے اپنی آئندہ حکمت عملی طے کرتے رہے۔ ٹونی کے حوصلہ افزا رویے سے مجھے امید ہو چلی تھی کہ ہم جلد ہی خزانے سے جا چپکیں گے لیکن اس بارے میں وقت کا تعین ٹونی سے ملاقات سے پہلے نہیں کیا جا سکتا تھا۔

وہاں سے شیفرڈز بش ٹیوب اسٹیشن کا فاصلہ چند منٹ سے زیادہ نہیں تھا لیکن باہر دریافت کرنے پر معلوم ہوا کہ مطلوبہ پب اسٹیشن سے خاصی دور واقع تھا۔ ہمارے پاس وقت کافی تھا۔ اس لیے ہم دونوں باتیں کرتے ہوئے پیدل ہی پب کی طرف چل دیے۔ اسی راستے میں ایک بڑا بس اسٹاپ بھی آیا جہاں ایشیائی مردوں، عورتوں اور بچوں کی کثرت تھی۔ ان میں کئی سکھ اپنی وضع قطع کے اعتبار سے دور سے پہچانے جاتے تھے۔ قریب سے گزرتے ہوئے بورڈ پڑھنے سے معلوم ہوا کہ لندن کے مشہور سکھ اکثریتی علاقے ساؤتھ آل جانے والی بسیں

لاکشن کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔
"اوہ! پھر مجھے اس کا آخری نام بتایا گیا ہوگا۔ میں اسے جیکفرسن کے نام سے تلاش کر رہا تھا۔ میرے پاس اس کا فون نمبر نہیں تھا پھر یہاں ٹیلی فون ڈائریکٹریز کی تعداد اتنی زیادہ ہے کہ محض نام کے سہارے انھیں کھنگالنے کی ہمت نہ کر سکا۔ میرے لیے چند گھنٹے برباد کر کے یہاں پہنچنا ہی آسان تھا۔"
"خیر ناک!" اس کی جگہ بڑا مہیب خاصی چند آہنگ تھی۔ "پھر وہ کون تھا اور کہاں گیا؟"
"تم کس کی بات کر رہے ہو؟ کون غائب ہو گیا؟"
"اگر میں تمھاری کہانی کو درست تسلیم کر لوں تو اس وقت یہاں ایک اور آدمی کو موجود ہونا چاہیے۔ جیکب نے اس کے ساتھ یہاں ڈھائی بجے ملاقات کا وقت مقرر کیا تھا۔"
"تو یہ وقت تمھارے مشورے سے طے پایا تھا؟" میں نے اسے کسی سنبھلنے کا موقع دیے بغیر معصومانہ انداز میں پوچھا۔
اس نے مجھے قہر بار نظروں سے گھورا پھر بولا۔ "جیکب کو علم نہیں تھا مگر میں اسی سلسلے میں اس سے بات کرنے آیا تھا۔ میں کاؤنٹر پر فون کے نزدیک بیٹھا ہوا تھا۔ جب ڈھائی بجے میں نے اسے کسی سے پروگرام طے کرتے سنا تھا۔ اس آدمی کو جیکب نے جونی کہہ کر مخاطب کیا تھا اور گفتگو میں میڈم کا حوالہ بھی آیا تھا جس کی بنا پر مجھے یہ سمجھنے میں دیر نہیں لگی کہ جونی ہی میرا مطلوبہ آدمی تھا۔"
میرا دل کنپٹیوں میں دھڑکنے لگا۔ کالا ڈون یقینی طور پر کسی مخالف گروہ کا آدمی تھا اور مجھے ٹھہرنے کے چکر میں تھا۔ یہ تو غنیمت ہوا کہ میں نے عابد فراز بنتے ہوئے سامنے نام ہی بدل ڈالے ورنہ وہ میری گردن پر سوار ہو سکتا تھا۔
"اگر جونی تمھارا مطلوبہ آدمی تھا تو تم نے اس کے آنے سے پہلے جیکب کو کیوں مار دیا؟" اس نے خود سری میں مجھے بازپرس کا موقع فراہم کیا تھا تو اس سے فائدہ اٹھانا میرا اولین فرض تھا۔
"تم اس معاملے میں کیوں دلچسپی لے رہے ہو؟" وہ مجھے گھورتے ہوئے غرایا۔
"تمھارے دشمنوں سے دلچسپی ہونا لازمی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ شکتی کی روپوشی میں اسی کا ہاتھ رہا ہو۔"
"میں خود جیکب سے اس آدمی کی اصلیت جاننا چاہتا تھا مگر اس مردود نے زبان نہ کھولی اور میں نے غصے میں بے قابو ہو کر اسے ذبح کر ڈالا۔ اب میں خود ہی آنے والے سے جیکب بن کر بات کروں گا؟"
"اور اگر وہ جیکب کا شناسا ہوا تو؟" میں نے شوشہ چھوڑا۔
"تم اپنی ننھی سی کھوپڑی کو نہ تھکاؤ۔ میں بس تین بجے تک اس کا انتظار کروں گا۔ وہ نہ آیا تو تمھارا فیصلہ کر کے یہاں سے چل دوں گا۔ ساڑھے تین کے بعد کسی بھی وقت باقی عملہ دوسری شفٹ کے آغاز کے لیے یہاں آ سکتا ہے۔" اس نے تحقیر آمیز لہجے میں کہا اور میں کاؤنٹر کا سہارا لے کر کھڑا ہو گیا۔
اس نے میرا دھیان رکھتے ہوئے بائیں ہاتھ سے سگریٹ کا پیکٹ اور لائٹر نکال کر بیک وقت دو سگریٹ سلگائے اور ان میں سے ایک میری طرف اچھال دی جسے میں نے شکریے کے ساتھ فضا ہی میں لپک لیا۔
اس کے تیوروں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ بہت متکبر اور بدمزاج آدمی تھا۔ حسب توقع اس سے زیادہ دیر خاموش نہ رہا گیا۔ "جانتے ہو مجھے اس مردود جونی کا کیوں انتظار ہے؟"
میں نے اس کی امید پر پورا اترتے ہوئے احمقانہ انداز میں سر کو نفی میں ہلا دیا۔ مجھے پوری امید تھی کہ میری طرف سے لاعلمی کے اظہار پر وہ متکبرانہ انداز میں کچھ نہ کچھ بتاتا چلا جائے گا۔
اس معاملے میں وہ میری توقعات پر سو فیصد پورا اترا۔
"تم شکتی کی تلاش میں ہو اور مجھے نیہ لالا کی تلاش ہے۔" وہ تلخ لہجے میں بولا اور میں اس کی منحوس زبان سے خزالہ کا بگڑا ہوا نام سن کر چونک پڑا۔ میرا وجود یک بیک سُن ہو کر رہ گیا تھا۔
"یہ نیہ لالا کیا بلا ہے؟" میں نے اپنی دلی کیفیت پر قابو پاتے ہوئے قدرے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔
"واقعی بلا ہے بلا۔" وہ ایک ٹھنڈا سانس لے کر بولا اور میری رگوں میں دوران خون یک بیک تیز ہو گیا۔ "ایک بے حد حسین اور پرکشش مشرقی لڑکی ہے جسے دیکھتے ہی خواہ مخواہ اس پر عاشق ہونے کو دل چاہتا ہے۔" وہ کہہ رہا تھا اور مجھے اس کی آواز کسی گہرے کنویں سے آتی ہوئی محسوس ہو رہی تھی۔ "کچھ پتا نہیں کہ وہ کہاں سے مرحوم جیکب کے ہاتھ آ لگی اور اس نے کسی بہتر سودے کی امید پر اس دلفریب لڑکی کو لندن میں اپنے پاس رکھنے کے بجائے کاؤنٹی میں اپنے بھائی کے پاس پہنچا دیا۔ جیکب کا بھائی بے چارہ مجرد ہے اور عورتیں عموماً اس سے نفرت کرتی ہیں۔ میرے آدمیوں کو بھنک ملی تو وہ اس لڑکی کو اپنی انا کا مسئلہ بنا

بیٹھے۔ پہلے دُور دُور سے اس پہ ڈورے ڈالنے کی کوشش کرتے رہے۔ جب اس میں کامیابی نہیں ہوئی تو پچھلے ویک اینڈ پہ جیکب کے بھائی کے گھر ایک پارٹی کر ڈالی۔ جب جیکب کا بھائی رات گئے نشے میں مدہوش ہو گیا تو اسے ایک کمرے میں بند کر کے لڑکی کا رُخ کیا گیا مگر وہ کہیں سے ایک مشین پستول حاصل کر چکی تھی۔ خود کو خطرے میں پا کر ہی اس نے بے دریغ فائرنگ شروع کر دی اور مکان سے بھاگ نکلی۔ نشے کی مدہوشی میں ہونے کی وجہ سے میرے دو ساتھی بے موت مارے گئے اور اب لڑکی لاپتا ہے؟"

جب تک وہ بولتا رہا میری کیفیت لمحہ بہ لمحہ بدلتی رہی۔ نگاہوں کے سامنے اندھیرا چھاتا جا رہا تھا اور میرے پورے وجود میں انتقام کی سرد اور بھیانک لہر سرایت کرتی جا رہی تھی لیکن جب اس نے عنزالہ کے باعزت فرار کا ذکر کیا تو آسودگی کے ایک گہرے احساس کے ساتھ میرا مزاج معمول پر آ گیا۔ ذہنی طور پر عنزالہ کی روپوشی پر تشویش تک نہ ہو سکی تھی کیونکہ وہ جن حالات سے بچ کر فرار ہوئی تھی وہ اس کی روپوشی سے کہیں زیادہ سنگین تھے۔

"خیر۔ وہ تمھارا معاملہ تھا۔" میں نے خود کو حتی الامکان عنزالہ سے لاتعلق دکھانے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔ "لڑکی تمھارے دو آدمیوں کو مار کر فرار ہو گئی تو اس میں جیکب کا کیا قصور تھا جو تم نے اسے مار دیا؟"

"تم ان اطراف میں اجنبی ہو اس لیے یہ احمقانہ سوال کر رہے ہو۔" وہ طنزیہ لہجے میں بولا۔ "جیکب کو علم نہیں تھا کہ لڑکی کے ہاتھوں مرنے والے میرے آدمی تھے ورنہ وہ میرے پب میں گھستے ہی مجھ سے الجھ پڑتا۔ یہاں اس کی پشت پہ بھی بے جگر لوگ ہیں جو کسی عورت کے لیے کام کرتے ہیں۔ ان میں وہ میڈم کہلاتی ہے۔ جب جیکب نے فون پر جونی سے بات کرتے ہوئے میڈم کا نام لیا تو میں چونک پڑا۔ مجھے یہ اندازہ لگانے میں کوئی دشواری پیش نہیں آئی کہ وہ گفتگو لڑکی کے بارے میں ہی تھی۔ مجھے اپنے ذرائع سے خبر مل چکی تھی کہ کاؤنٹری میں واردات کرنے کے بعد لڑکی لندن آنے والی بس میں سوار ہوتی دیکھی گئی تھی۔ وہ یقیناً جیکب کے پاس پہنچ چکی ہوگی لہٰذا اس نے حالات قابو سے باہر ہونے سے پہلے جونی سے اس کا معاملہ طے کر لیا ہوگا۔ اسی نتیجے پر پہنچنے کے بعد ہی میں نے پب بند ہونے کے بعد جیکب سے سختی کے ساتھ نمٹنے کا فیصلہ کر لیا تھا مگر بازپرس کا آغاز ہوتے ہی وہ ہٹ دھرمی پر اتر آیا اور مجھے اس کی شہ رگ کاٹنا پڑ گئی۔ مجھے امید تھی کہ میں اس کو ختم کرنے کے بعد اس کی لاش کی موجودگی میں جونی کو دہشت زدہ کر کے بہت کچھ اگلوا سکوں گا لیکن اس کی جگہ تم بیچ میں آ ٹپکے۔"

"وہ تمھارا اپنا مسئلہ تھا۔" میں نے بیزاری ظاہر کرتے ہوئے کہا۔ "یہ سب تم مجھے کیوں سنا رہے ہو؟"

وہ معنی خیز انداز میں اپنی قیمتی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے بولا۔ "وقت گزاری کے لیے... شاید تمھیں ابھی تک اندازہ نہیں ہو سکا ہے کہ تم کس قدر غلط موقع پر یہاں پہنچے ہو۔ میں بس اتنا ہی کہہ سکتا ہوں کہ تمھاری بدنصیبی ہی تمھیں اٹھا کر یہاں تک لائی ہے۔"

"پتا نہیں تم کیا کہنا چاہ رہے ہو؟" میں نے الجھن آمیز لہجے میں کہا حالانکہ میں اس کے ناپاک عزائم کے بارے میں پہلے ہی اندازہ لگا چکا تھا اور اس کے سدباب کے امکانات کا جائزہ لے رہا تھا۔

"بات بہت سادہ سی ہے۔" وہ کریہہ صورت گنجا مکارانہ لہجے میں بولا۔ "میں اپنے ہم پیشہ لوگوں میں اس بات کے لیے شہرت رکھتا ہوں کہ اپنے حریفوں کو پاتال میں بھی نہیں چھوڑتا۔ انھیں ان کے بلوں سے باہر گھسیٹ کر جہنم واصل کر دیتا ہوں لیکن اس کے باوجود آج تک کوئی پولیس افسر مجھ پہ فردِ جرم عائد کر کے مجھے عدالت کے کٹہرے میں نہیں لے جا سکا۔ جانتے ہو کیوں؟"

"بہتر ہوگا کہ سبب بھی تم خود ہی بتا دو۔" میں نے اکتاہٹ کا اظہار کرتے ہوئے کہا۔ میں اسے یہ تاثر دینا چاہ رہا تھا کہ میں اس کے الفاظ میں پوشیدہ دھمکی کو نہیں سمجھ پایا تھا۔

"صرف اس لیے کہ میں نے آج تک اپنے جرم کے کسی ایسے گواہ کو زندہ نہیں چھوڑا جو میرے خلاف قانون کی مدد کر سکے۔" اس نے خون آلود خنجر کو فضا میں جنبش دیتے ہوئے کہا۔

"تم کہنا کیا چاہ رہے ہو؟" میں نے بوکھلائے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"مطلب صاف ظاہر ہے۔" وہ دونوں ہاتھ پہلوؤں پہ فضا میں پھیلا کر میری طرف بڑھنے لگا۔

میں دم بخود اپنی جگہ کھڑا اس پر نظریں جمائے رہا۔ کالا ڈان کو جسمانی طور پر مجھ پر واضح برتری حاصل تھی۔ اس کا بدن کسی گینڈے کی طرح مضبوط تھا اور اپنے بھاری

تن و توش کے باوجود اس کی ایک ایک حرکت میں بجلی کی سی پھرتی رچی ہوئی تھی۔

خنجر کا دستہ اس کے ہاتھ میں دبا ہوا تھا۔ اس نے چند قدم بڑھنے کے بعد اچانک اپنے داہنے ہاتھ کو یوں جنبش دی جیسے دور ہی سے میرے سینے پر خنجر پھینکنا چاہتا ہو۔ اس کے ہاتھوں میں پڑے ہوئے آہنی زنجیر کے کڑے کی جھنکار سے کمرہ گونج اٹھا مگر میں نے اپنی جگہ سے ذرا بھی حرکت نہیں کی۔ میں جانتا تھا کہ وہ خنجر زنی میں کتنا ہی ماہر کیوں نہ ہو، نوک سے تھامے بغیر خنجر نشانے پر نہ پھینک سکے گا۔ میرا سکون ایک لمحے کے لیے اسے حیران کر گیا۔

وہ لمحہ بھر کے لیے جھجکا پھر فضا میں کسی دیو ہیکل چیتے کی طرح تقریباً اڑتا ہوا میرے اوپر آیا تھا۔ اس کا اندازہ اس قدر درست تھا کہ آخری لمحے پر اگر میں نے سرعت کے ساتھ اپنی جگہ نہ چھوڑی ہوتی تو اس کے ہاتھ میں دبے ہوئے خنجر کا پھل دستے تک میرے بائیں پہلو میں پیوست ہو گیا ہوتا۔

وار خالی جانے کی وجہ سے اسے خود کو سنبھالنے کے لیے تھوڑی سی جدوجہد کرنا پڑی اور اسی دوران میری بائیں ٹانگ چل گئی۔ وہ بھی غافل نہیں تھا اس نے اپنا چہرہ صاف بچا لیا لیکن پھر بھی بچتے بچتے اس کی تھوڑی میرے جوتے کی زد میں آ ہی گئی اور وہ چوٹ کھا کر بھڑک اٹھا۔

اس بار وہ کسی غضبناک درندے کی طرح غراتا ہوا میری طرف لپکا تھا کہ بچتے ہوئے میں نے اچانک ایک اسٹول اٹھا کر اس پر دے مارا۔ اس نے پھرتی کے ساتھ فضا میں اچھلتے ہوئے اسٹول سے بچنا چاہا مگر اس کی کھوپڑی چٹخ ہی گئی۔ زخم سے بہہ نکلنے والے خون کی باریک لکیروں نے اس کی منحوس پیشانی سے چہرے تک کو بھیانک بنا دیا تھا لیکن اس پر اسٹول پھینک مارنے کی کوشش میں میں اپنا توازن برقرار نہ رکھ سکا تھا۔

ابتدا میں اس کے خنجر اور بچنے سے مجھ پر جو تشویش طاری تھی وہ تصادم شروع ہوتے ہی رفع ہو چکی تھی۔ اسے دو ضربات لگانے کے بعد مجھے اپنے بچ نکلنے کی امید پیدا ہو چکی تھی اس لیے جب وہ میرے گرتے ہی دانت پیستا ہوا میرے اوپر آیا تو میں نے براہ راست اس کی داہنی کلائی پر ہاتھ ڈالنے کا فیصلہ کر لیا تاکہ اسے خنجر سے محروم کر کے اطمینان سے دست بدست مقابلہ کر سکوں۔

لیکن اسی لمحے پب کی فضا "ہینڈز اپ" کی غراہٹ سے گونج اٹھی اور کالا ہان جہاں تھا مشینی انداز میں وہیں رک گیا۔ پل بھر کے لیے ایسا محسوس ہوا تھا جیسے وہ کوئی مشینی روبوٹ ہو جس کا سوئچ آف کر دیا گیا ہو۔

میرے لیے سلطان شاہ کی وہ للکار بہت حوصلہ افزا تھی۔ میرے اندر داخل ہونے کے بعد وہ غالباً بہت قریب سے پب کی نگرانی کر رہا تھا اور اندر دھما چوکڑی کی بھنک ملتے ہی اس نے دخل اندازی کا فیصلہ کر لیا تھا مگر مجھے اچھی طرح یاد تھا کہ میں نے اندر داخل ہونے کے بعد بغلی دروازے کا بولٹ چڑھا دیا تھا۔ ایسی صورت میں وہ کہاں سے اور کس طرح اندر داخل ہونے میں کامیاب ہوا تھا۔

لیکن میں وہ قیمتی مہلت اس سوال میں سر کھپا کر ضائع نہیں کر سکتا تھا۔ یہ ایک اٹل حقیقت تھی کہ سلطان شاہ میری مدد کے لیے اندر آ چکا تھا اور ہم دونوں کو جلد از جلد کالا ہان سے چھٹکارا حاصل کرنا تھا ورنہ کسی بھی لمحے پب کا کوئی ملازم وہاں پہنچ کر سارا کھیل بگاڑ سکتا تھا۔

کالا ہان نے لمحہ بھر کے لیے ساکت کھڑے کھڑے غیر محسوس طریقے پر خنجر فضا میں اچھال کر اپنی گرفت تبدیل کی اب خنجر کی نوک اس کے انگوٹھے اور شہادت کی انگلی کے درمیان دبی ہوئی تھی۔

"ہوشیار! یہ خنجر باز ہے۔" میں نے اضطراری طور پر چیخ بھری آواز میں کہا اور عقب سے کالا ہان پر ٹوٹ پڑا۔ سلطان شاہ کو میں نے وارننگ اردو میں دی تھی جو کالا ہان کے پلے ہی نہ پڑ سکی تھی۔ پھر مجھے سلطان شاہ کی دھمکی کے کھوکھلے پن کا اندازہ بھی تھا کیونکہ لندن میں اس وقت تک ہم دونوں بالکل غیر مسلح تھے۔ حد یہ تھی کہ ہمارے پاس قلم تراش چاقو تک موجود نہیں تھا۔

کالا ہان کے ستارے بری طرح گردش میں آ چکے تھے۔ اسے اپنے خنجر کی کاٹ دوبارہ آزمانے کا موقع نہ مل سکا۔ میں نے اس کی ٹانگوں میں اپنی ٹانگیں الجھا کر اسے چت کے بل نیچے گرا لیا اور سلطان شاہ نے اس کی داہنی کلائی اپنے جوتے کے نیچے پوری طاقت سے دبا لی۔ میں نے تھوڑی سی جدوجہد کے بعد کالا ہان سے خنجر چھین لیا اور ایک لمحہ بھی ضائع کیے بغیر اس کا پورا پھل دل کے مقام پر اس کی پسلیوں کے درمیان اتار دیا۔

وہ وار اتنا کاری تھا کہ کالا ہان کے پورے بدن کو ایک شدید جھٹکا لگا۔ پچھلی بار سانس لینے کے لیے اس کا منہ کھلا اور پھر وہ بے جان ہو کر قالین پر ڈھیر ہو گیا۔ شاید خنجر کے چوڑے پھل نے دل سے جسم کو خون فراہم کرنے والی رگ کاٹ کر رکھ دی تھی۔

کالا ہان کی دیو ہیکل لاش پر سے اٹھتے ہوئے میں نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالی تو ساڑھے تین سے پانچ منٹ اوپر ہو چکے تھے۔ ہمارے پاس اتنا وقت نہیں رہا تھا کہ وہاں رک کر دونوں لاشوں کی تلاشی لیتے البتہ چلتے چلتے میں نے باہر سے ان کے جیبوں کو ٹٹول کر یہ دیکھ لیا تھا کہ ان میں سے کسی کے پاس آتشیں اسلحہ تو نہیں

تھا جو ہمارے لیے کارآمد ہوتا۔

سلطان شاہ نے پب کے عقبی دروازے کا بولٹ گرایا اور ہم دونوں کسی کی نظر میں آئے بغیر پب کے عقبی گیٹ سے باہر نکل آئے۔ مجھے شدت سے یہ خوف لاحق تھا کہ کالا ان سے واسطہ پڑنے میں میرے چہرے و خنجر پر کوئی خون آلود خراش نہ آگئی ہو جو باہر کسی پولیس والے کی نظروں میں آ کر میرے لیے دشواری کا سبب بن جائے لیکن میرے استفسار پر سلطان شاہ نے میرے ان اندیشوں کی تردید کر دی اور میں نے اسے قریب اسٹیشن پہنچنے کی ہدایت کرتے ہوئے سڑک عبور کر کے اس سے الگ ہو لیا۔ اس وقت میرے دل و دماغ میں آندھیاں سی چل رہی تھیں۔ جب تک کالا ان موت بن کر میرے سر پر سوار تھا میں سب کچھ بھول کر اپنی ساری توجہ اسی پر مرکوز کیے ہوئے تھا لیکن اسے موت کی بے رحم وادیوں میں دھکیلتے ہی یہ ہولناک احساس دماغ پر طاری ہو گیا تھا کہ کالا ان کی کہانی کے مطابق غزالہ اب کاؤنٹری میں نہیں تھی بلکہ اپنی طرف بڑھنے والے خطرے کو محسوس کر کے کہیں فرار ہو چکی تھی اور جیکب جس سے غزالہ کے بارے میں کوئی اطلاع مل سکتی تھی، کالا ان کے ہاتھوں مارا گیا تھا۔ اس طرح غزالہ انسانوں کے اتھاہ سمندر میں کہیں گم ہو چکی تھی جس کا سراغ لگانا، اس اجنبی سرزمین پر جوئے شیر لانے سے کم نہیں تھا۔

میں جیبوں میں ہاتھ ڈالے سڑک کی بائیں سمت والی فٹ پاتھ پر آہستہ آہستہ چلتا رہا۔ سلطان شاہ دوسری فٹ پاتھ پر مجھ سے کافی آگے چلا جا رہا تھا۔ میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ اب میں غزالہ کی تلاش کی مہم کس طرح جاری رکھ سکوں گا۔

★★

پوری کہانی سن کر سلطان شاہ کے چہرے پر فکر مندی کی لکیر سی ابھر آئی تھی۔ اس کے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ [illegible] کے ایجنٹ ز آدمی بن غزالہ کی بازیابی کی کہانی نے ایسا غیر متوقع اور سنسنی خیز موڑ لیا ہو گا۔ اس کے نزدیک اس سب میں دو لاشوں کی موجودگی سے زیادہ اہم یہ بات تھی کہ غزالہ اس ٹھکانے پر پہنچی تھی جہاں ویرا نے اسے مہمان کے طور پر رکھا ہوا تھا۔

مجھے یہ سوچ کر حیرت ہو رہی تھی کہ غزالہ جیسی سیدھی اور خانہ دار لڑکی نے ........ برا وقت آنے پر برطانیہ میں اپنے تحفظ کا آغاز کس ہوشیاری سے کیا تھا۔ بعض اسی بنا پر میں نے اندازہ لگایا تھا کہ اب وہ خون آشنا ہو گئی تھی اور اپنے تحفظ کے لیے دو کے علاوہ تیسرا جو تھا قتل بھی کر سکتی تھی۔

لیکن ایسے خونریز معاملات میں وہ بالکل اناڑی تھی۔ اگر کالا ان کو یہ علم تھا کہ کاؤنٹری میں دو آدمیوں کو ہلاک کرنے والی غزالہ تھی تو یہ بات قانون کے محافظوں سے بھی پوشیدہ نہ رہی ہو گی۔ ان دنوں تاج برطانیہ کے زیر سایہ نسلی منافرت کی جو لہر چل رہی تھی، اس کے پیش نظر غالب امکان یہی تھا کہ جیکب کے صابی کے گھر پر ہونے والے دہشت انگیز ہنگامے یا مخبروں کے اجتماعات سے غزالہ کے حق میں کوئی گواہی ریکارڈ پر نہ آ سکی ہو گی اور اس معاملے کو روایتی طور پر ایک ایشیائی عورت کے ہاتھوں دو انگریز جوڑوں کے قتل کا سنگین معاملہ قرار دے کر ملک گیر پیمانے پر اس سفاک قاتلہ کی تلاش کی مہم شروع کر دی گئی ہو گی۔

"کالا ان اس پب میں بلا وجہ نہیں آیا تھا۔" سلطان شاہ طویل سکوت کے بعد بولا۔ "جیکب کو یقیناً اس بارے میں علم رہا ہو گا۔ ہو سکتا ہے کہ کاؤنٹری سے فرار ہو کر غزالہ نے لندن میں اسی کے پاس پناہ لی ہو۔"

"جیکب کے مر جانے کے بعد اب یہ سب قیاسات ہیں جن سے ہمیں کوئی مدد نہیں مل سکتی۔" میں نے مایوسانہ لہجے میں کہا۔

"ہو سکتا ہے کہ جیکب کی قیام گاہ سے کوئی سراغ مل سکے۔"

"جیکب کی لاش دریافت ہوتے ہی اس کا مکان پولیس کا گڑھ بن جائے گا۔ ہم اُدھر کا رُخ بھی نہیں کر سکتے۔ پھر کالا ان جیسے چالاک آدمی نے بھی یہ امکان نظر انداز نہ کیا ہو گا۔ ہو سکتا ہے کہ اُدھر سے مایوس ہونے کے بعد ہی اس نے پب میں جیکب سے دو ٹوک بات کرنے کا فیصلہ کیا ہو۔"

"اس کا تو مطلب ہوا کہ اب ہم پھر اندھیرے میں ہیں؟"

"بدقسمتی ہے کہ جیکب ہم سے ملنے سے قبل ہی مارا گیا۔ بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ویرا کی آمد ہی اس اُلجھی سلجھی ڈور کا کوئی سرا ہاتھ آ سکے گا۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔

"ویرا!" وہ پُر خیال لہجے میں بولا۔ "ہاں وہی کسی کام آ سکے گی۔"

"بشرطیکہ وہ یہاں آتے ہی تنظیم کے معاملات میں مصروف نہ ہو جائے۔"

"اب تو یہ بھی تنظیم کا معاملہ بنتا ہوا نظر آ رہا ہے۔ اگر اپنے نقطے سے صابی کی ذات کو الگ کر دیا جائے تو پورا قصہ گروہی اختلافات کا رنگ لے سکتا ہے جس میں دونوں طرف کے آدمی مارے گئے ہیں۔ ویرا جیکب کے قتل سے آسانی کے ساتھ چشم پوشی اختیار نہ کر سکے گی ورنہ لندن میں اپنی ساکھ سے محروم ہو جائے گی۔"

وہ ٹھیک ہی کہہ رہا تھا۔ میں نے معاملات پر اس زاویے

سے خود ہی نہیں کیا تھا۔ ظاہر ہے کہ ویرلینڈ لندن میں گروہ اپنی ذاتی خدمت کے لیے تو ہرگز نہ پالا ہوگا۔ اس کا تعلق بھی تنظیم کے مفادات اور کارکردگی سے رہا ہوگا۔

پھر اچانک ہی مجھے خیال آیا کہ دنیا میں برطانوی اخبارات کی آزادی اور صحافت دوستی کا بڑا شہرہ تھا۔ معاشرے پر اثر انداز ہونے والے ہر جرم کے بارے میں اس وقت تک کھوج کرید کر خبریں اور فیچر شائع کیے جاتے تھے جب تک اصل مجرم بے نقاب ہو کر قانون کی گرفت میں نہ آ جائے جب کہ کانو سٹرین میں عزرائیل کے ہاتھوں دوہرے قتل کا واقعہ تازہ تھا لہٰذا اخبارات میں اس بارے میں سنسنی خیز تفصیلات کی موجودگی ناگزیر بھی اور شاید شام کے ایڈیشنوں میں ایکیوز آرمز کے دوہرے قتل کی کہانیاں بھی آنے والی تھیں۔

"میں ذرا نیچے سے اخبارات لے کر آتا ہوں۔" میں نے اٹھتے ہوئے سلطان شاہ سے کہا۔

"کیا یہی بات تم انگریزی میں دہرا سکتے ہو؟" اس نے سنجیدگی کے ساتھ سوال کیا۔

"کیوں؟" میں نے حیرت کے ساتھ پوچھا۔

"ہم یہاں آتے ہی جن حالات سے دوچار ہو گئے ہیں ان میں زبان سے ناعلمی میرے لیے دشواریوں کا سبب بن سکتی ہے۔ اس لیے بہتر ہوگا کہ علیحدگی میں تم میری مدد کرو کم از کم مجھے اظہار مدعا کے قابل تو ہونا ہی چاہیے۔ ایکیوز آرمز میں ہنگامہ برپا کرانے کے بعد میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ ضرورت پیش آئی تو گونگا کیا ہوں گا۔"

"بہت اچھی بات ہے۔ انگریزی سے واقفیت کے بعد تم اپنا رول بہتر طریقے پر ادا کر سکو گے۔" میں نے ایک فوری خیال کے تحت دوبارہ کرسی سنبھالتے ہوئے کہا۔ "یہ تو بتاؤ کہ تم ایکیوز آرمز میں داخل کیسے ہوئے تھے؟"

"جس دروازے سے تم اندر گئے تھے وہی استعمال کیا تھا۔"

"لیکن اسے تو میں نے اندر سے بولٹ کر دیا تھا؟"

وہ دھیمے سے ہنسا۔ "اس کا مطلب ہے کہ کالا ناگ نے اپنی موت کا بندوبست خود ہی کیا تھا۔ ممکن ہے تمہارے اندر داخل ہونے کے چند ثانیوں بعد دروازہ دوبارہ کھلا تھا اور کالا ناگ نے سر باہر نکال کر گرد و پیش کا جائزہ لیا تھا کہ کہیں باہر تمہارا کوئی ساتھی موجود نہ ہو۔ غالباً اس نے دروازہ بند کرنے کے بعد دوبارہ اندر سے بولٹ نہیں کیا تھا۔ میرے نزدیک تو یہی دروازہ آسانی کے ساتھ کھلتا چلا گیا تھا۔"

"لاحول ولا قوۃ!" میں سر جھٹکتے ہوئے دوبارہ اٹھ گیا۔

ہوٹل سے نکل کر میں جگر لیوا سٹریٹ سے ہوتا ہوا ایک موڑ پر واقع اسٹال سے صبح کے اخبارات کے ساتھ ہی شام کے اخبارات کے تازہ ترین ایڈیشن بھی خرید لیے۔

میں اخبارات کے دام ادا کر رہا تھا کہ مجھے سینٹ کی تیز مہک کے ساتھ اپنے عقب میں کسی کی موجودگی کا احساس ہوا۔ میں تیزی سے پلٹا اور اس خوب صورت اور دراز قامت خاتون سے ٹکرا گیا جو بک اسٹال کو چھوڑ کر عین میری پشت پر کھڑی نہ جانے کیا کر رہی تھی۔

غلطی اس کی تھی مگر ہم دونوں نے تقریباً بیک وقت ہی ایک دوسرے سے معذرت کی اور اس کے پنک لپ اسٹک میں رنگے ہوئے لبوں پر دلکش مسکراہٹ بکھر گئی۔

تصادم خوشگوار تھا اور پھر اس بوجھل ماحول میں اس کی نگاہوں میں ایک عجیب سی چمک نظر آئی تو میں نے بڑھ کر نرمی سے اس کے شانے پر ہاتھ رکھ دیا۔ "کیا میں تمہاری کوئی مدد کر سکتا ہوں؟"

مغرب کی سرزمین پر کسی عورت سے یوں سر راہ ٹکرانے کا میرا یہ پہلا موقع تھا۔ ان لوگوں کی آزاد زندگی کے بارے میں میں نے بہت کچھ سنا ہوا تھا اور پھر ویرلینڈ کو تو میں نے بہت قریب سے دیکھا تھا مگر پھر بھی میں اس کے ردعمل کے بارے میں تذبذب کا شکار تھا۔ اس لیے میں نے دانستہ ذومعنی الفاظ کا انتخاب کیا تھا۔ وہ مالی منفعت کے لیے کسی شکار کی تلاش میں بھی تو میرے الفاظ حوصلہ افزا تھے اور اگر اس کے ذہن میں ایسی کوئی بات نہیں تھی تو جسمانی تصادم کے بعد میرے وہ الفاظ ایک رسمی اور اخلاقی جینٹلمین سے زیادہ نہیں تھے۔

"آہ ڈیئر!" اس نے یوں دوستانہ انداز میں کہا جیسے ہماری برسوں کی شناسائی رہی ہو۔ "کہاں جا رہے ہو؟"

"اب تو منزل کا تعین تمہارے مشورے سے ہوگا۔ [illegible] کیا ہوگی؟"

"شٹ اپ!" اس نے جھلاتے ہوئے انداز میں کہا۔ "لندن میں آج کل پولیس نے ہماری زندگی اجیرن کی ہوئی ہے۔ شکار کا ذکر آتے ہی قانون حرکت میں آ جاتا ہے۔"

"مگر مجھے تو یہاں دور دور تک قانون نظر نہیں آ رہا۔" میں نے دائیں بائیں نظریں دوڑاتے ہوئے معنی خیز لہجے میں کہا۔

"خاص خاص مقامات پر آج کل سادہ پوش سپاہی ڈیوٹیوں سمیت موجود ہوتے ہیں اور دور سے مشتبہ جوڑوں کا

جائزہ لیتے رہتے ہیں، جہاں گھپلے کا شبہ ہو جائے وہاں پولیس پر اپنے بااثر ساتھیوں کو باخبر کر دیتے ہیں اور وہ آناً فاناً گھپلے کا ازالہ کر لیتے ہیں۔"

"کام کی بات نہیں بتائی تم نے ابھی تک۔"

"بے وقوفی کی باتیں نہ کرو۔" روف نے شگفتہ لہجے میں بولی۔ "میں تمہیں اخبار کا بل ادا کرتے ہوئے دیکھ چکی ہوں کہ تمہارے پرس میں خاصی رقم موجود ہے....."

"لیکن وہ سب تمہارے لیے نہیں ہے۔" میں نے خشک لہجے میں کہا۔

"مجھے پروا نہیں ہے یہ بتاؤ کہ کدھر چلو گے؟ میں سکسن گارڈنز میں رہتی ہوں۔ ہوٹل میں بالکل الگ تھلگ کمرے میں رہتی ہوں۔ تمہارا قیام کہاں ہے؟"

"بتا دوں گا۔ ضرورت محسوس کی تو آ جاؤں گا۔" مجھے یک بیک اس سے اکتاہٹ محسوس ہونے لگی تھی۔

اس کے شستہ چہرے سے ساری نرماہٹ یک لخت کافور ہو گئی اور وہ مجھے پھاڑ کھانے والی نظروں سے گھورنے لگی۔ مجھے خرانٹ تو مجھے پہلے ہی اندازہ تھا، تم ایشیائی لوگ بدلحاظ اور کنجوس ہوتے ہو۔

"پھر جاتے جاتے بتاتے جاؤ مجھ سے کیوں؟" تمکنت بھری جھلک کو دیکھ کر میں نے زہریلے لہجے میں سوال کیا لیکن وہ میرا جواب لیے بغیر ہی تیزی سے مخالف سمت میں مڑ گئی تھی۔ شاید کسی نئے شکار کی تلاش میں۔

دراصل ابتدا میں میرا ارادہ اس سے کچھ دیر کے لیے دل بہلانے کا تھا کیونکہ وہ ابتدا ہی سے چنبہ در نظر آئی تھی اور میرا خیال تھا کہ دس بیس پاؤنڈ کے لالچ میں وہ لندن کی زیر زمین دنیا کے بارے میں بہتیری کارآمد باتیں بتا سکے گی لیکن پھر اس اندیشے کے پیش نظر وہ ارادہ ملتوی کر دیا کہ کہیں میں سلطان شاہ سمیت خفیہ پولیس میں کسی کی نگاہوں میں نہ آ گیا ہوں یا کسی نے ہماری نا علمی میں ہی ہمیں اسکوئر آرمز کے بغلی دروازے سے نکلتے نہ دیکھ لیا ہو۔ اگر اس بارے میں پولیس کو ذرا بھی بھنک مل جاتی تو پورے شہر کے ہوٹلوں میں ایک ساتھ ٹھہرنے والے ہر اس ایشیائی سے بازپرس کا سلسلہ شروع ہو جاتا جن کا کوئی ساتھی بھی رہا ہو اور ایسے معاملات میں ہر ملک کی پولیس بدقماش عورتوں پر انحصار کرتی ہے کیونکہ وہ غیر ملکی سیاحوں میں عموماً خاصی مقبول ہوتی ہیں۔ اس طرح وہ عورت مجھے اور سلطان شاہ کو ایک جا دیکھ لینے کے بعد ہمارے لیے خطرناک ثابت ہو سکتی تھی۔ رہا ہوٹل کا عملہ تو اس سے مجھے کسی قسم کی دقت کا ڈر نہیں تھا کیونکہ اس طرح

ہوٹل کی شہرت داغ دار ہو سکتی تھی جبکہ وہ جب تک اپنے مہمانوں کی کسی مشکوک سرگرمی سے واقف نہ ہوں عموماً پولیس سے رجوع کرنے سے گریز ہی کرتے ہیں۔

میری دستک کے جواب میں سلطان شاہ نے کمرے کا دروازہ کھولا اور میں اندر گھستے ہی بستر پر اخبار پھیلا کر بیٹھ گیا۔ سلطان شاہ نے بھی ایک اخبار اٹھا لیا۔ اپنی واجبی تعلیم کی وجہ سے وہ انگریزی پر عبور نہیں رکھتا تھا لیکن پڑھنے اور لفظوں سے جوڑ توڑ کر کچھ مفہوم اخذ کرنے پر قادر تھا۔

روزنامہ سن کے اندرونی صفحے پر کاؤنٹی کا بڑا سرخ وحشیانہ قتل کے عنوان سے ایک دو کالمی سرخی فوراً ہی میری توجہ کا مرکز بن گئی۔ ذیلی سرخی سے ظاہر ہو رہا تھا کہ بے رحم اسپلیل قاتل اس دفعہ تک روپوش تھی۔ میں نے اس خونی خبری پر اضطراب کا سانس لیتے ہوئے خبر کا تفصیلی مطالعہ شروع کر دیا۔

کالا بان نے مجھے اس واقعے سے تو آگاہ کر دیا تھا لیکن یہ نہیں بتایا تھا کہ وہ واردات کب وقوع پذیر ہوئی تھی۔ سن کی خبر کے مطابق یہ واقعہ پچھلے ویک اینڈ پر یعنی دو دن پہلے رونما ہوا تھا۔

تفصیلات پڑھتے ہوئے میرے دل میں بے اختیار جیکب کے مجرد بھائی کے لیے احترام کے جذبات پیدا ہو گئے۔ کالا بان نے اس کا تذکرہ مختصراً سرسری انداز میں کیا تھا لیکن اخبار کی اطلاعات کچھ اور ہی کہانی سنا رہی تھیں۔

جوزف مکفرسن کے مکان میں آدھی رات کے بعد فائرنگ ہوتے ہی اس کے پڑوسیوں نے فون پر پولیس کو مطلع کیا تھا اور جب پولیس وہاں پہنچی تو نکاسی کا راستہ کھلا ہوا تھا۔ اندر شہر کے دو اوباش نوجوانوں کی تازہ لاشیں اپنے خون میں لت پت پڑی ہوئی تھیں اور جوزف کثرت سے خون بہنے کے باعث نیم مردہ حالت میں بے خبر اپنی خواب گاہ میں شدید زخمی پڑا ہوا تھا۔

جوزف نے ہوش میں آنے کے بعد پولیس کو بیان دیا تھا کہ دونوں مقتول اس کے شناسا تھے اور وہ تو عدالت کی شام ایک مقامی لڑکی کو ساتھ لے کر اس کے گھر آئے تھے۔ وہ چاروں بیٹھے شراب نوشی اور گپ شپ کرتے رہے۔ اس دوران میں دونوں مقتولین نے جوزف کو باتوں میں الجھا کر اس قدر شراب پلا دی کہ وہ وہیں بیٹھے بیٹھے سو گیا۔ اسے کچھ علم نہیں تھا کہ وہ اپنی خواب گاہ میں کیسے پہنچا اور دونوں کے بعد میں کیا واقعات پیش آئے۔

حیرت ناک بات یہ تھی کہ غزالہ کا نام پوری خبر میں کہیں نہیں تھا۔ جوزف نے اس نامعلوم لڑکی کا نام سوزی بتایا تھا۔ اس نے اپنے مکان میں غزالہ کے قیام کے سلسلے میں بھی اپنی

راز داری نہیں تھی کہ اس کے پڑوسیوں تک کو اس کے وجود کا علم نہیں ہو سکا تھا۔ اگر کالا ہان نے مجھے اس واقعے کی تفصیل سے آگاہ کر دیا ہوتا تو خبر پڑھ کر سب سے پہلے یہ تصور کرنا بھی محال ہوتا کہ غزالہ اس واردات کا مرکزی کردار تھی۔

مجھ پر بعد میں تفتیشی افسران کو مقتول کے لباس پر سے لمبے اور سیاہ نسوانی بال ملے جو جوزف کی مقامی لڑکی والی کہانی کی نفی کر رہے تھے۔ اس پر جوزف کے مکان کی تلاشی لی گئی اور ایک خواب گاہ میں خوبصورت نسوانی استعمال کی بہت سی اشیا دریافت ہوئیں جس سے یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ گئی کہ اس کے گھر میں کوئی لڑکی مقیم تھی۔ اس انکشاف کے بعد ہی اسے حراست میں لے لیا گیا اور اس نے تسلیم کر لیا کہ قاتل لڑکی اس کی مہمان تھی لیکن اس مرتبہ بھی اس نے غزالہ کی اصلیت سے پردہ ہٹانے کے بجائے یہی کہا کہ وہ ہسپانوی نژاد لڑکی تھی اور اس کا نام سونیا ہی تھا۔ ہو سکتا ہے کہ جوزف کے سو جانے کے بعد مقتول نے لڑکی پر دست درازی کرنے کی کوشش کی ہو اور وہ نتیجے میں اسے ہلاک کر کے خوف کے عالم میں موقع سے فرار ہو گئی ہو۔ جوزف کی کہانی اپنی جگہ مضبوط تھی لیکن میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ ان حالات میں کالا ہان کو غزالہ کے نام کا علم کیسے ہوا؟

بظاہر اس کا ایک ہی امکان نظر آتا تھا کہ شاید واردات کے بعد مگر جوزف کی گرفتاری سے قبل کالا ہان نے اسے جا لیا ہو اور کسی طرح اس کی زبان کھلوانے میں کامیاب ہو گیا ہو۔ پھر یہ تو جرائم کی دنیا کا ایک عالمی اصول تھا کہ اپنے تنازعات قانون کی عمل داری سے باہر ہی نمٹائے جاتے تھے۔ کسی بھی فریق کی طرف سے قانون کا سہارا لینے کی کوشش کو نہایت گھٹیا اور بزدلی تصور کیا جاتا تھا۔ لہٰذا عین ممکن تھا کہ کالا ہان نے پولیس اور جوزف کے درمیان کوئی نئی الجھن کھڑی کرنے کے بجائے اس واقعے پر جوزف کی بے گناہی کو تسلیم کر لیا ہو اور خود غزالہ سے حساب برابر کرنے کی نیت سے لندن چل پڑا ہو لیکن جوزف کو غزالہ کے بجائے سونیا کے نام پر اصرار کرنے کا جواز مل گیا ہو۔

شاید کالا ہان میرے سامنے بھی غزالہ کا نام نہ لیتا لیکن وہ مجھے ختم کرنے کا فیصلہ کر چکا تھا اس لیے اس بارے میں احتیاط کو نظرانداز کر بیٹھا ورنہ جلیب کے قتل کے بعد میرے لیے غزالہ کے بارے میں کچھ بھی جاننا ممکن نہ ہوتا۔

غزالہ کہاں تھی؟ یہ کوئی بھی نہیں جانتا تھا۔ جوزف نے اسے قتل کے الزام سے بچانے کے لیے حتی الامکان کوشش کی تھی جو اس وقت تک کامیاب ہوتی نظر آ رہی تھی۔ اس بار

بس مجھے بس ایک ہی تجسس تھا کہ کالا ہان کی کہانی کے مطابق کسی نے اسے خبر دی تھی کہ قاتل لڑکی کو کاؤنٹری سے لندن آنے والی بس میں سوار ہوتے دیکھا گیا تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ وہ مخبر غزالہ کو پہچانتا تھا اور ابھی تک زندہ تھا۔

اس بارے میں کالا ہان کی ایک اور بات بھی قابل غور تھی۔ اس نے کہا تھا کہ پہلے اس کے آدمی مفرور لڑکی غزالہ کو ڈھونڈ نکالنے کی کوشش کرتے رہے تھے۔ اس میں ناکامی کے بعد اس نے جوزف کے مکان پر بارود کا ڈراما رچانے کا فیصلہ کر لیا۔ اس سے ظاہر ہوتا تھا کہ غزالہ کاؤنٹری میں منظر عام پر موجود تھی اور لوگ اسے جانتے تھے لیکن اخباری اطلاعات میں کہیں ایسا اشارہ نہیں تھا۔ حد تو یہ تھی کہ جوزف کے پڑوسی تک اس کے گھر میں کسی لڑکی کے قیام سے لاعلم تھے لہٰذا کالا ہان کے اس جملے کو روانی میں کہی ہوئی بات سمجھ کر نظرانداز کیا جا سکتا تھا۔

اس طرح میرے سامنے دو ترجیحات رہ گئی تھیں۔

اول غزالہ کا سراغ لگانا جو فی الحال دشوار نظر آ رہا تھا اور کالا ہان کے اس مخبر کا پتا چلانا جو غزالہ کو پہچانتا تھا کیونکہ وہ شخص غزالہ کی آزادی کے لیے کسی بھی وقت بدترین خطرہ بن کے سامنے آ سکتا تھا۔ اگر اس کی نشاندہی پر پولیس کسی بھی وقت غزالہ پر ہاتھ ڈال دیتی تو مقتول کے لباس سے چپکے ہوئے نسوانی بالوں اور غزالہ کے بالوں کے تجزیے جیسی یکسانی رپورٹ مزید کسی شہادت کے بغیر اس کو قاتل قرار دے سکتی تھی۔

لیکن سلطان شاہ میرے اس نظریے سے متفق نہیں تھا۔ اس کا خیال تھا کہ غزالہ کاؤنٹری میں پوری راز داری کے ساتھ رہی تھی لیکن وہ غالباً کوئی چھوٹا شہر یا قصبہ تھا جہاں ہر محلے میں رہنے والے ایک دوسرے کو بخوبی پہچانتے ہوں گے لہٰذا جوزف کے علاقے میں رہنے والے کسی فرد نے اگر رات گئے کسی اجنبی لڑکی کو علاقے کے بس اسٹاپ سے لندن کے لیے سوار ہوتے دیکھا ہوگا تو اس کا ذکر بھی کسی نہ کسی سے کیا ہوگا اور کالا ہان نے وہ اطلاع ملتے ہی دو اور دو چار ملا کر جان لیا۔ اس سے قطع نظر کالا ہان کے لندن پہنچنے کے لیے کسی ذہنی مخبری کی ضرورت نہیں تھی۔ اگر اس نے جوزف پر ایسے طریقے سے ہاتھ ڈالا تھا کہ اس سے غزالہ کا نام اگلوانے میں کامیاب ہو گیا تھا تو جوزف نے اسے یہ بھی بتا دیا ہوگا کہ غزالہ کو اس کے چچیرے بھائی جلیب عظیم خان کے پاس بھیجا تھا۔ اس کا مشورہ تھا کہ ہمیں سب کچھ بھول کر صرف اور صرف غزالہ کا کھوج نکالنے کی کوشش کرنا چاہیے۔

ہے اس لیے آئیے اب ذرا کاؤنٹری چلتے ہیں۔" آخر میں مبصر
اسکرین پر نمودار ہو کر کہہ رہی تھی اور اس کا فقرہ ختم ہوتے ہی
اسکرین پر سنہرے بالوں والی ایک معصوم دوشیزہ مسکراتی ہوئی
نظر آئی۔ وہ کوئی متحرک تصویر نہیں بلکہ ایک ساکت تصویر تھا اور پھر
اس تصویر کے معدوم ہوتے ہوتے آواز ابھری۔ "کاؤنٹری
مادام گوڈ ایوا کی سر زمین جہاں آج ایک سفاک عورت نے شہر کا
امن و سکون غارت کیا ہوا ہے۔ گوڈ ایوا امن و عافیت کی علامت
کے طور پر آج بھی زندہ ہے لیکن سونیا اس شہر میں دہشت اور بربریت
کی علامت بن گئی ہے۔۔۔!"

پروگرام جاری رہا لیکن میرے لیے اس میں کوئی خاص جاذبیت
نہیں رہ گئی تھی۔ اصل نکتہ سامنے آچکا تھا کہ کالا بان کے قتل کے چند
ہی گھنٹوں کے اندر دونوں وارداتوں کے درمیان تعلق پیدا کر لیا گیا
تھا اور ایجنٹ آدم کی خون ریزی کو سونیا کی مفروضہ ذات سے
منسلک کرنے کی غیر شعوری کوششوں کا آغاز ہو چکا تھا۔ ہمارے حق
میں یہ بہت امید افزا صورت حال تھی کیونکہ اطلاع عامہ کے ادارے
کسی نہ کسی طرح تفتیش کرنے والے اداروں پر اثر انداز ہونے کی قوت
رکھتے ہیں اور اگر وہ انہیں ان کے نظریات کو یکسر نظر انداز کرنے لگے
تو نااہلی کے طعنوں کی بوچھاڑ شروع ہو جاتی ہے۔

"تمہیں کیسے پتا چلا کہ اس وقت ٹیلی وژن پر یہ پروگرام آرہا ہے؟"
میں نے سلطان شاہ سے پوچھا جو عجلت میں لباس تبدیل کرنے میں
مصروف تھا۔

"مجھے خاک پتا نہیں تھا۔" وہ خفت آمیز ہنسی کے ساتھ بولا۔
"میں نے تو بس وقت گزاری کے لیے کمرے میں آتے ہی ٹیلی وژن
آن کر دیا تھا اور غسل خانے کا دروازہ کھول کر شاور کے نیچے جا رہا
تھا کہ اچانک ہی رقص و موسیقی کا پروگرام روک کر پہلے خصوصی بلیٹن
میں دوہرے قتل کی خبر نشر کی گئی۔ پھر یہ پروگرام شروع ہو گیا۔ یقیناً
شاید میرے پلے زیادہ نہیں پڑی ہوں لیکن کام کی باتیں سمجھ میں آ گئی تھیں۔"

"ابتدائی اطلاعات یہی تاثر دے رہی ہیں کہ جیکب اور کالا بان
کے قتل کا تعلق سونیا کی ذات سے ہے۔۔۔" ابھی بات ادھوری ہی تھی
کہ مجھے ایک بار پھر ٹیلی وژن اسکرین کی طرف متوجہ ہو جانا پڑا کیونکہ
وہاں جوزف کی مدد سے پولیس کے ماہرین اور مصوروں کا بنایا ہوا
خاکہ دکھایا جا رہا تھا۔

اسکرین پر قاتلہ کے چہرے کی آؤٹ لائن دیکھتے ہی میرا دل
اچھل کر حلق میں آ گیا۔ وہ سو فیصد تو نہیں مگر کافی حد تک غزالہ سے مشابہ
تھا لیکن جب اس اسکیچ خاکے میں دیگر نقش و نگار کا اضافہ ہونا
شروع ہوا تو میری جان میں جان آئی کیونکہ اس بار چہرہ شناخت
غزالہ سے مختلف تھی۔

غزالہ کی جھیل جیسی سیاہ غزالی آنکھوں کی جگہ نیلی آنکھیں نظر
آ رہی تھیں۔ بال ترشے ہوئے تھے۔ ناک کی ساخت بھی مختلف تھی اور
نتھنے یوں پھولے ہوئے تھے جیسے ناگن پھنکار رہی ہو۔ لب نہایت پتلے
دو دھاری لکیر جیسے موٹے ہونٹ لٹکتے ہوئے ہونٹوں نے اس خاکے کو خاصا
کشش انگیز بنا دیا تھا۔ رہی سہی کسر بائیں ابرو کے اختتام پر ابھرنے
والے سیاہ تل نے پوری کر دی تھی جو غزالہ کے چہرے پر سرے سے
موجود ہی نہیں تھا۔

میں نے اسی وقت دل میں فیصلہ کر لیا کہ اگر زندگی نے ساتھ دیا
اور مقدر یاور رہا تو اس اعلیٰ حمایت پر جوزف میکفرسن کو میں ایسے
شایانِ شان انعام سے نوازوں گا کہ وہ عمر بھر اسے فراموش نہ کر سکے
گا۔ اس نے جس ماہرانہ طریقے سے اور ذہانت انداز میں غزالہ کی ذات کو ہر
قسم کے شبہات سے بالاتر رکھنے کی کوشش کی تھی، اس کی بنا پر
مجھے پورا یقین ہو چلا تھا کہ وہ صرف جیکب کا چہیتا بھائی ہی نہیں تھا
بلکہ بذاتِ خود بھی دنیا کا وفادار شکار تھا ورنہ اس قدر دنیا پرست
کی مادہ پرست معاشرت میں بھلا کون کسی مظلوم مجرم کی پشت پناہی
کر سکتا تھا۔

پروگرام کے آخر میں نیلی آنکھوں والی اس سفاک ایشیائی
قاتلہ کے بارے میں برطانیہ کے شہریوں سے اس اپیل کے ساتھ پروگرام
ختم کر دیا گیا کہ وہ جہاں بھی دیکھی جائے اس کے بارے میں قریب ترین
پولیس اسٹیشن کو اطلاع دی جائے تاکہ ان کا شہر مزید خونریزی
سے محفوظ رہے۔

سلطان شاہ شاید پروگرام کے ساتھ ہونے والی تقریر سے
اتنا مطلب اخذ کر پایا ہو جتنا اس نے اندازوں سے سمجھ لیا تھا
کیونکہ وہ انگریزی نہیں سمجھنے کا معاملہ کا شعور نہیں تھا اور مکالمات
نہ سمجھنے کے باوجود فلم کی کہانی حرف بحرف سمجھ لینے میں خاصا ملکہ
تھا۔ اس نے ٹیلی وژن آف کرتے ہوئے مسکرا کر میری طرف دیکھا اور
کنگھے سے اپنے بال سنوارتے ہوئے بولا۔ "اب تو تم خوش ہو نا؟"

"کس بات پر؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے خشک لہجے
میں سوال کیا۔

"پروگرام تم بھی دیکھ رہے تھے۔ یہ بہت بڑی بات ہے کہ
اب سب ہی ایک غلط لڑکی کی تلاش میں مصروف رہیں گے اور
بھابی کو نقل و حرکت کی آزادی مل سکے گی۔"

"تم تو خاصے قابل ہو۔ کون کہتا ہے کہ تمہیں انگریزی سیکھنے
کی ضرورت ہے؟"

"معنی کہ مذاق تو میرا۔۔۔" وہ اچانک ہی اداس ہو گیا۔ "وہ
جانتے ہو کہ سیکھنے کے باوجود میں مکمل جملے نہیں بول سکتا۔"

"ایسے میں تو مذاق کر رہا تھا۔" میں نے ایسی کون سی بات

"کیوں کہ تم بڑا مان لیتے ہو۔"

"میں کسی بات کا برا نہیں مانتا، آؤ چلیں میں تیار ہوں۔"

اس بار ہوٹل سے نکلتے ہی مجھے یوں محسوس ہوا جیسے اس وقت تک میری کھوپڑی پر برف جمی ہوئی ہو۔ لندن پہنچنے کے بعد میں نے بس ایک ہی کام کیا تھا کہ جیکب سکفرسن سے رابطہ قائم کر کے اس سے ملاقات کا وقت مقرر کیا تھا لیکن اس سے آگے میں نے خود کو حالات کے حوالے پر چھوڑ دیا تھا اور جو کچھ ہو رہا تھا اسے کسی ذہنی کوشش کے بغیر من و عن تسلیم کیا جا رہا تھا۔ حالانکہ ان واقعات میں بہت کچھ حل طلب نکات تھے۔

لندن پہنچ کر علم ہوا کہ ڈیرا لائیڈ پاکستان میں ہوتے ہوئے بھی لندن میں اپنے آدمیوں سے کٹی ہوئی نہیں تھی بلکہ اس کے تمام عالمی رابطے برقرار تھے اور شاید اس نے جیکب کو یہ اشارہ بھی دے دیا تھا کہ میں سگی بیٹی کے بجائے فریڈ کے حوالے سے کسی بھی وقت اس سے رابطہ قائم کر سکتا تھا۔

پاکستان میں میرے اور ڈیرا کے درمیان میگی اور فریڈ والا کوڈ صرف ایک دن پہلے طے پایا تھا جب ڈیرا نے مجھے ملاقات کے لیے ہل پارک طلب کیا تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ پچھلے دن ہی کسی وقت ڈیرا اور جیکب کے درمیان بات ہوئی تھی جب کہ آخری بار غزالہ کے اغوا، ڈیمبر کے قتل اور غزالہ کے فرار کو دو دن گزر چکے تھے یعنی جب جیکب اور ڈیرا کے درمیان رابطہ قائم ہوا تو جیکب غزالہ کے بارے میں نئی صورت حال سے پوری طرح واقف تھا اور اس نے یقینی طور پر ڈیرا کو بھی اس بارے میں آگاہ کر دیا تھا۔ اس کے بعد میری ڈیرا سے فون پر بات ہوئی لیکن اس نے شاید میرے شدید احتجاجی ردعمل کے خوف سے مجھے غزالہ کے بارے میں کچھ نہیں بتایا بلکہ مجھے ہر قیمت پر کراچی بلکہ پاکستان سے نکل کر لندن پہنچنے کا مشورہ دیتی رہی۔

اس کا مطلب تھا کہ ڈیرا غزالہ کے معاملے سے بے خبر نہیں تھی دوسری طرف وہ اس کی بازیابی کے سلسلے میں میری بے چینی سے بھی پوری طرح آگاہ تھی۔ اس لیے امکان یہی تھا کہ کراچی میں تنظیم کے نئے سربراہ، داؤد کے ساتھ اپنے ہر دلعزیز کے باوجود وہ جلد از جلد لندن پہنچنے کی کوشش کرتی تاکہ یہاں کے معاملات پر اس کی گرفت پوری مضبوطی کے ساتھ برقرار رہتی۔

دوسری طرف جس وقت میں نے فون پر جیکب سے بات کی تو اس نے ابتدائی غیر اہم گفتگو کے بعد میگی اور فریڈ کے حوالے سے واقف ہوتے ہی نہایت خوش دلی کے ساتھ ڈھائی بجے مجھے اپنے پب میں بلایا تھا۔ وہ لازمی طور پر غزالہ کے سلسلے میں کچھ اہم باتیں بتانے والا تھا لیکن بدقسمتی سے مجھ سے ملاقات سے پہلے ہی کالا ڈن کے ہاتھوں مارا گیا اور یوں ساری صورت حال الجھ کر رہ گئی۔

اگر میرا ذہن صحیح خطوط پر کام کر رہا ہوتا تو جیب سے فرار کے بعد معاملات کی سنگینی کے پیش نظر مجھے فوری طور پر امپیریل ہوٹل فون کر کے ڈیرا کی آمد کے بارے میں استفسار کرنا چاہیے تھا لیکن میں ان کڑیوں کو یکجا کیے بغیر بس یونہی فرض کیے بیٹھا رہا کہ ڈیرا کا اتنی جلدی لندن پہنچنا ناممکنات میں سے ہے۔

اب پہلا کام یہی تھا کہ ہوٹل فون کر کے ڈیرا کی آمد کے بارے میں معلومات حاصل کی جائیں۔ امپیریل ہوٹل یاد آتے ہی مجھے ایمی فرانسس بھی یاد آئی جو ایک سازش کا شکار ہو کر ہی طیارے میں کراچی سے لندن پہنچی تھی لیکن اس کی فی الحال قربت کا کوئی امکان نہیں تھا کیونکہ اس کا بوائے فرینڈ موسیٰ اسے اسی شام فون کرنے والا تھا۔

ٹیوب اسٹیشن پر بنے ہوئے پبلک فون بوتھ اس شہر کی زندگی کا ایک بنیادی رخ پیش کر رہے تھے۔ وہ فراوانی مجھے اس شہر میں پہلی بار نظر آئی تھی تو دستی فقروں اور کہیں کہیں عبارتی بالشتوں کے ساتھ ہر بوتھ میں متعدد رنگ برنگے اسٹکر چسپاں تھے جن پر نمایاں حروف میں متعدد نسوانی نام اور رابطے کے فون نمبر موجود تھے۔ ان میں کوئی بھی اسٹکر مطبوعہ نہیں تھا بلکہ سب ہاتھ سے لکھے ہوئے تھے۔

ہر بوتھ کو دوسروں سے الگ کرنے والی شیشے کی دیواروں سے وہ ادھیڑ عمر آدمی بھی صاف نظر آ رہا تھا جو ایک ہاتھ میں چھوٹا کوڑے والا اور دوسرے میں اسکریپر لیے وہ بے پروا اسٹکر اکھاڑ رہا تھا۔

فون پر رابطہ قائم ہوتے ہی دوسری طرف سے آپریٹر کی آواز سنائی دی تھی۔ میں نے فوری طور پر ڈیرا لائیڈ سے سلسلہ ملانے کے لیے کہا۔ وہ مجھے ہولڈ آن کرنے کی ہدایت کر کے غائب ہو گئی۔ میں خاصی دیر تک لائن ہولڈ کیے رہا۔ آخر کار لائن پھر جاگ اٹھی

"نو ریپلائی سر!" اس کی کھنکتی آواز سنائی دی اور میرے دل کی دھڑکنیں بے اختیار تیز ہو گئیں۔ اس کے جواب سے ظاہر ہو رہا تھا کہ ڈیرا لندن پہنچ چکی تھی اور حسب وعدہ اسی ہوٹل میں مقیم تھی مگر اس وقت اپنے کمرے میں نہیں تھی۔

"کمرہ نمبر کیا ہے اس کا؟" میں نے جلدی سے آپریٹر سے دریافت کیا۔

"فور تھرٹی ون سر۔"

"وہ ہوٹل ہی میں ہے یا باہر گئی ہوئی ہے؟" میں نے تجسس کے عالم میں اگلا سوال داغ دیا۔

میری مداخلت برداشت کرنے کے لیے تیار نہیں تھے۔ وہ اپنی ساری توجہ دیا پر مرکوز کر کے اپنا مقصد حاصل کرنے پر تلے ہوئے تھے اور میں ان کی تمام حرکت معمول لینے کی پوزیشن میں نہیں تھا۔

بہرحال میرے پاس ایک چھوٹے پھل والا خنجر آ چکا تھا۔ اس اعتبار سے میں بالکل ہی غیر مسلح نہیں رہا تھا۔ میں لفٹ کا بٹن دبا چکا تھا۔ جیسے ہی تھرڈ فلور پر لفٹ کا دروازہ کھلا، میں اندر داخل ہو جانے پہلے سے ایک سفید فام موجود تھا۔ میں لفٹ کے سوئچ بورڈ پر گراؤنڈ فلور کا بٹن دبا رہا تھا کہ اچانک ایک سرد آہنی نال میری داہنی کنپٹی میں چبھنے لگی۔

"لفٹ سے نکل کر تم بے چوں و چرا میرے ساتھ چلو گے۔" سفید فام کی غرّاتی ہوئی سفاکانہ آواز میرے کانوں میں آئی۔ "یہ پستول میری جیب میں رہے گا۔ حکم عدولی کی صورت میں بے آواز گولی تمہارے سینے میں اتر جائے گی۔"

میں لمحہ بھر کے لیے اپنی جگہ پر سُن ہو کر رہ گیا۔ میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ ہوٹل میں قدم رکھتے ہی کس کھیل کا آغاز ہو چکا تھا۔ پہلے خنجر کے ذریعے ایک بے نام حملہ اور اب وہ دبلا پتلا سفید فام سر پر سوار ہو گیا تھا۔

گراؤنڈ فلور پر لفٹ رکتے ہی جس کا دروازہ کھلا تو باہر دو جوڑے اوپر جانے کے لیے لفٹ کے منتظر تھے۔ وہ سفید فام مجھ سے تقریباً چپکا ہوا ان لوگوں کے درمیان سے نکلا اور ہم دونوں استقبالیہ ہال میں موجود لوگوں کے درمیان سے گزرتے ہوئے شیشے کے دروازے سے باہر فٹ پاتھ پر نکل گئے جہاں ہوٹل کے وسط میں لگے فوارے اور پھلواری کے گرد سڑک پر بائیں طرف متعدد گاڑیاں پارک تھیں۔

وہ نامعلوم سفید فام مجھے ساتھ لیے ہوئے آگے بڑھتا رہا، پھر ایک سفید ٹویوٹا کرولا کے قریب رک گیا۔ گاڑی کے دروازے مقفل تھے اور صاف ظاہر تھا کہ اس میں کوئی ڈرائیور موجود نہیں تھا۔

"تم اگلی سیٹ پر میرے ساتھ بیٹھو گے۔" اس نے ڈرائیونگ سیٹ کے دروازے کا قفل کھولتے ہوئے سرد اور سپاٹ آواز میں کہا۔ "کسی ہوشیاری کا مظاہرہ دکھانے کی کوئی بھی کوشش خودکشی کے مترادف ہو گی۔"

"گاڑی میں سوار ہونے سے پہلے یہ جاننا میرا حق ہے کہ تم کون ہو؟" میں نے احتجاج کیا۔

اس کی جیب میں پوشیدہ آٹومیٹک پستول کی نال میرے جسم سے لگی ہوئی تھی۔ "تمہیں کوئی حق حاصل نہیں رہا ہے جو کہا جا رہا ہے اس پر بے چوں و چرا عمل کرنے کی کوشش کرو۔"

پھر اس نے دروازہ کھول کر مجھے ایک ساتھ اگلی نشست پر بیٹھنے پر مجبور کر دیا

گیا اور وہ پھرتی کے ساتھ گھوم کر ڈرائیونگ سیٹ پر آ گیا۔ کار کا انجن اسٹارٹ ہوا اور وہ تیزی کے ساتھ حرکت میں آ گئی۔ اس کے ساتھ سفید فام نے اپنی سمت میں لگے ہوئے بٹن دبا کر نہ صرف چاروں دروازے مقفل کر دیے تھے بلکہ کھڑکیوں کے شیشے اتارنے چڑھانے کا برقی کنٹرول بھی اپنے پاس منتقل کر لیا تھا تاکہ میں ٹریفک کے ہجوم میں اس کی غفلت کا فائدہ اٹھاتے ہوئے کہیں اچانک ہی دروازہ کھول کر باہر چھلانگ نہ لگا دوں۔ اگرچہ میں اس کارروائی کا مطلب سمجھ چکا تھا لیکن پھر بھی اس نے مجھ کو پوری صورتحال سے از خود آگاہ کرنا ضروری سمجھا تاکہ میں بے بسی کے ساتھ اس کے احکام پر عمل کرتا رہوں۔

لندن میرے لیے نیا شہر تھا پھر اس وقت نہ میں غور سے دیکھ سکتا تھا نہ اپنی ذہنی معلومات کی حد تک حافظہ کام کر رہا تھا اس لیے مجھے راستوں کا کوئی علم نہ ہو سکا۔ ہاں اتنا احساس تھا کافی دیر تک شہر کے مصروف اور بھیڑ بھاڑ کے علاقوں سے گزرنے کے بعد آخرکار وہ گاڑی ایک نسبتاً ویران لیکن روشن سڑک پر نکل آئی اور سفید فام نے اس کی رفتار تیز کر دی۔

میں دل ہی دل میں اس منحوس گھڑی کو کوس رہا تھا جب چیرنگ کراس سے دیا کے ہوٹل فون کرنے کے بعد میں نے سلطان شاہ کو واپس لوٹ جانے کا مشورہ دیا تھا۔ اگر وہ میرے ساتھ آیا ہوتا تو وہ سوکھا سڑا سفید فام مجھے یوں اپنا قیدی بنا کر کسی نامعلوم منزل کی طرف لے جانے میں ہرگز کامیاب نہ ہو پاتا۔

"میرے حقوق تم نے مشتبہ طور پر پامال کیے ہیں۔" سنسان سڑک پر نکل آنے کے بعد میں نے کہا۔ "لیکن مجھے اتنا تو بتلاتے چلو کہ مجھ اجنبی کو کس جرم کی پاداش میں پکڑا گیا ہے؟"

"تم وہاں کیوں گئے تھے؟" اس نے چند ثانیوں کی خاموشی کے بعد سوال کیا۔

"ایک مہمان سے ملنے۔" میں نے دانستہ مبہم سا جواب دیا۔

"مہمان کس کمرے میں ٹھہرا ہوا ہے تمہارا؟" اس نے چبھتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

اس سفید فام کو میں نے پانچویں یا چوتھی منزل پر کہیں نہیں دیکھا تھا لیکن پہلے خنجر کے وار کے بعد اس نے لفٹ میں جس اعتماد کے ساتھ مجھ پر ہاتھ ڈالا تھا اس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ ہوٹل میں کچھ نادیدہ لوگ دیا کے کمرے کی کڑی نگرانی کر رہے تھے۔ وہ دیا کے دوست تھے یا دشمن، یہ بعد کی بات تھی۔

امکان یہ بھی نظر آ رہا تھا کہ نادیدہ نگرانوں نے اس سفید فام کو کسی ملکی یا لاسلکی رابطے پر میری نقل و حرکت سے اس حد تک باخبر رکھا ہو کہ چوتھی منزل پر جب میں لفٹ میں داخل ہوا تو وہ

پوری طرح پُر یقین تھا کہ میں ہی اس کا مطلوبہ شکار تھا۔ ان حقائق کی روشنی میں میرے لیے اس سے جھوٹ بولنا بے سود تھا لہٰذا میں نے تھوڑے توقف کے بعد ریا کے کمرے کا وہ نمبر دہرا دیا جو مجھے ہوٹل کی ٹیلی فون آپریٹر سے معلوم ہوا تھا۔

"شاید تمہیں اس مہمان کے نام کا بھی علم ہو گا؟" اس کا لہجہ تلخ تر ہو گیا۔

"ریا لاشیڈ!" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔

اسی لمحے گاڑی ایم ون کے بڑے سے نشان کے نیچے سے گزری اور میں چونک پڑا۔ سیاحوں کی رہنمائی کرنے والے کتابچوں کی مدد سے میں یہ جان چکا تھا کہ لندن سے مختلف سمتوں میں کئی شاہراہیں باہر نکلتی تھیں جو خشکی کے راستے اس شہر کو دوسرے شہروں سے منسلک کرتی تھیں۔ ان میں موٹر وے ایم ون شمال کی جانب جانے والی سب سے بڑی اور مصروف شاہراہ تھی جس کے ذریعے برمنگھم یا کاونٹری بھی پہنچا جا سکتا تھا۔

"ریا لاشیڈ اس بار کڑی نگرانی میں ہے۔" وہ کہہ رہا تھا۔ "ہمیں ہر اس اجنبی کو زندہ یا مردہ پکڑ لینے کا حکم ملا ہوا ہے جو اس سے ملنے یا اس تک پہنچنے کی کوشش کرے۔"

"لیکن تم نے یہ کیسے سمجھ لیا کہ میں اس کے لیے اجنبی ہوں گا؟ میں اس کے ملک کا ہوں، آشنا سہی لیکن ان لوگوں کے لیے اجنبی ہر شخص کے لیے وہ کام کرتی ہے۔"

"لیکن تم مجھے کہاں لے جا رہے ہو؟" میں نے بے بسی کے ساتھ کہا۔ "ان لوگوں سے میرا کیا واسطہ؟"

"تھوڑی دیر صبر کرو، پھر سب معلوم ہو جائے گا۔" وہ سنجیدہ لہجے میں بولا۔ "زیادہ گرمی دکھانے کی کوشش کی تو تمہیں گولی مار کر سڑک پر پھینک دوں گا۔"

کار شہر سے بالکل باہر موٹر وے پر تیز رفتاری کے ساتھ دوڑی جا رہی تھی۔ رات آ جانے کے سبب گاڑی میں اندھیرا تھا اور ہیڈ لیمپس کی روشنی میں دور تک سیاہ سڑک یا درمیان میں لگا ہوا فولادی جنگلا چمک رہا تھا۔

میں نے آہستگی کے ساتھ اپنی جیب سے وہ چھوٹا سا خنجر نکال لیا جس کے ذریعے مجھ تک ہوٹل سے فوری واپسی کا حکم پہنچایا گیا تھا۔

سفید فام سے گفتگو کے بعد میرے ذہن میں صورتِ حال کسی حد تک واضح ہونے لگی تھی۔ ریا پاکستان سے لندن تو پہنچ گئی تھی لیکن اسے پوری آزادی نہیں مل سکی تھی۔ تنظیم کے پراسرار لوگوں کو غالباً اس کی وفاداری پر شبہ ہونے لگا تھا اور انہوں نے ہوٹل میں ریا کی نگرانی شروع کرا دی تھی مگر وہ خود بھی پاگل ہی ہوتی نہیں تھی۔ اسے اپنی نگرانی کی بھنک مل گئی تھی اسی وجہ سے اس نے نہ مجھ سے فون پر بات کی نہ کمرے میں اپنی موجودگی کی بھنک لگنے دی۔ اسی کے ساتھ موقع پا کر اس نے خود یا اپنے کسی آدمی کے ذریعے مجھے اس طرح واپسی کا پیغام دیا جو اس کی نگرانی کرنے والے بھی نہ پکڑ سکے اور مجھ پر بھی صورتِ حال کی نزاکت پوری طرح واضح ہو گئی۔

اگر خنجر پھینکے جانے کے بجائے اس کا کوئی آدمی مجھے واپسی کا پیغام پہنچاتا تو میرے ساتھ وہ بھی عتاب میں آ سکتا تھا۔ غضب کر دیا، اپنے جیتے پوری احتیاط کے ساتھ کھیلنے پر تلی ہوئی تھی۔

اس وقت اندھیرے میں میری نگاہیں موٹر وے کا بے حسی کے ساتھ جائزہ لے رہی تھیں۔ پھر ایک بار جوں ہی عقب سے آنے والی گاڑیوں کے ہیڈ لیمپس کی روشنی کا سیلاب ختم ہوا میں نے بڑی بے رحمی کے ساتھ خنجر سفید فام کے حلق میں اتار دیا۔ وہ ایک کربناک چیخ کے ساتھ اپنی نشست پر اچھلا اور گاڑی جھٹکے کھا کر سڑک پر بڑا سا لہریا بناتی ہوئی اس فولادی جنگلے کی طرف بڑھی جو دو طرفہ ٹریفک کو الگ رکھنے کے لیے موٹر وے کی درمیانی پٹی پر لگایا گیا تھا۔

موسم خوشگوار تھا لیکن ان جان لیوا لمحات میں میرے بدن کے سارے مسامات کے منہ کھل گئے۔ زندگی اور موت کے درمیان بس پلک جھپکنے کا فاصلہ رہ گیا تھا۔ گاڑی پوری قوت کے ساتھ ریلنگ سے ٹکرا کر چکنا چور ہو سکتی تھی۔ عقب سے کوئی گشتی پولیس پارٹی دخل انداز ہو سکتی تھی یا کوئی مسافر کار صورتِ حال کا جائزہ لینے کے لیے ٹھہر سکتی تھی۔

بدترین اعصابی تناؤ کے عالم میں میں نے اسٹیئرنگ کو قابو کرتے ہوئے اس کی سمت کے دروازے میں لگے ہوئے بٹن دبا کر دروازوں کے قفل کھولے اور عین اس وقت جب اس کے بدن میں عالمِ سکرات سے گزرتے ہوئے اکڑاؤ پیدا ہوا، میں نے اس کی سمت کا دروازہ کھول کر پوری قوت سے اسے باہر دھکیل دیا۔

تیز رفتار کار سے سڑک پر گر کر اس کا بدن فولادی ریلنگ والی درمیانی پٹی پر لڑھک گیا اور میں نے دروازہ بند کر کے ڈرائیونگ سیٹ سنبھال لی۔

میں نے عقب نما آئینوں کی مدد سے فوراً ہی یہ یقین کر لیا کہ اس ہولناک واردات کا کوئی گواہ نہیں تھا۔ عام دن ہونے کی وجہ سے ایم ون پر ٹریفک غالباً کم تھا ورنہ سنا ہی تھا کہ ویک اینڈ یا لمبی تعطیلات کے دوران یا اختتام پر لوگ دور دراز علاقوں میں وقت گزاری اور تفریح منانے کے لیے لمبی ڈرائیو پر موٹر وے پر نکلتے تھے تو گاڑیوں کے پھیلاؤ میں ٹریفک کی رفتار رفتہ رفتہ بھی

کم رہ جاتی تھی اور یہ بات میرے حق میں جاتی تھی۔

لندن سے نکلنے کے بعد راستے یاد رکھنے کی فکر میں میں اس عظیم شاہراہ پر نصب تقریباً تمام ہی نشانات کو غور سے دیکھتا آیا تھا اور میرا خیال تھا کہ اس رفتار سے ہم ایم ٹون کے گیارھویں جنکشن سے گزر چکے تھے اور تھوڑی دیر بعد ہی بارھواں جنکشن آنے والا تھا جہاں سے بائیں طرف کٹنے والے راستے پر جونز لی سڑک پر سفر جاری رکھا جا سکتا تھا یا ایک طویل چکر کاٹ کر دوبارہ ایم ون کے لندن واپسی کے راستے پر آیا جا سکتا تھا۔

میرے پاس نہ ڈرائیونگ لائسنس تھا نہ دوسرے شناختی کاغذات۔ اس لیے میرے حق میں یہی بہتر تھا کہ میں جلد از جلد کار چھوڑ دوں مگر اس کے ساتھ میری لندن واپسی بھی ضروری تھی۔ بارھواں جنکشن آنے تک میں لندن واپسی کا فیصلہ کر چکا تھا۔ وہاں پہنچنے کے بعد ہی اس کار سے بھی نجات حاصل کی جا سکتی تھی۔

تھوڑی دیر بعد میں سفید کار میں ایک دوہرے کراسنگ کے ذریعے ایم ون کو عبور کرتا ہوا چند منٹ بعد ایم ون پر لندن کی جانب رواں تھا۔

ٹرکوں، ٹریلروں اور اکا دکا گاڑیوں کے ساتھ ایم ون پر سفر کرتے ہوئے چند میل کے بعد ہی ٹریفک رک گیا کیونکہ آگے کاروں کی لمبی قطار نظر آ رہی تھی اس کے ساتھ بار بار بریک لائٹس بھی جل بجھ رہی تھیں جس کا مطلب تھا کہ اس مقام پر ٹریفک کی روانی میں کوئی رکاوٹ درپیش تھی۔

یہ گمان بس ایک لمحے کے لیے ہی قائم رہا پھر میری ریڑھ کی ہڈی میں چیونٹیاں سی رینگنے لگیں۔ ایم ون کے لندن سے آنے والے ٹریک پر پولیس کی ایک موبائل وین ایک مقام پر رکی ہوئی تھی اور اس کی چھت پر لگی ہوئی سرخ اور نیلی لائٹ مسلسل گردش کیے جا رہی تھی۔ وہ مقام کم و بیش وہی تھا جہاں میں نے ذرا ہی دیر پہلے سفید فام کو پھینکا تھا۔

غالباً اس کی لاش دریافت کر لی گئی تھی یا شاید وہ صرف شدید زخمی ہی ہوا ہو۔ دوسرا خیال آتے ہی میرے پیٹ میں شدید اینٹھن ہونے لگی۔

دوسری طرف کا ٹریفک اس مقام سے سست رفتاری سے گزر رہا تھا ہر ایک کو چلتے چلتے معلومات حاصل کرنے کا خبط تھا پھر کار رینگتی ہوئی آگے بڑھی تو نیلی وردیوں اور ٹوپیوں میں کئی پولیس افسران دکھائی دیے جو ٹریفک صاف کرنے کی کوششوں میں مصروف نظر آئے۔

جنکشن کے قریب ہی فوری طور پر لندن واپسی کا فیصلہ کرتے

سمجھنے میں یہ بات بالکل ہی بھلا بیٹھا تھا کہ مجھے دوبارہ اسی خطرناک مقام سے گزرنا ہوگا جہاں میں نے سفید فام کو پھینکا تھا۔

میری سست رفتاری کے باعث پیچھے بھی گاڑیاں پھنس چکی تھیں آگے بھی ٹریفک کا ہجوم تھا۔ دائیں طرف سڑک کے ساتھ مسلسل فولادی باڑھ لگی ہوئی تھی جس میں سے سائیکل سوار بھی نہیں گزر سکتا تھا۔ بائیں طرف چڑھتی ہوئی سرسبز ڈھلانوں پر مویشیوں کو شاہراہ پر آنے سے روکنے کے لیے ایک اور مضبوط حصار قائم تھا۔ کسی طرف فرار کا کوئی امکان نہیں تھا۔ بس دو ہی صورتیں باقی رہ گئی تھیں کہ میں وہ سفید فورڈ کار ٹریفک کی بھیڑ میں چھوڑ کر پیدل فٹ پاتھ کے ساتھ کسی طرف دوڑ لگا دیتا یا پھر تابع تقدیر ہو کر رینگتی ہوئی رفتار سے آگے کی طرف سفر جاری رکھتا۔

تھوڑی ہی دیر بعد ایم ون پر لندن جانے والے ٹریفک کی پانچ متوازی قطاریں بن گئیں جن میں میں دائیں طرف سے دوسری قطار میں تھا۔

آخر کار میری کار ایک پولیس کانسٹیبل کے اتنے قریب پہنچ گئی کہ میں گاڑیوں کے ہیڈ لیمپس کی روشنی میں اس کی آنکھوں میں جھلکتی ہوئی الجھن صاف دیکھ سکتا تھا مگر میں دانستہ اس سے نظریں چراتا رہا۔

اچانک اس نے تیزی کے ساتھ جھنجھلاہٹ اور غصے سے فضا میں ہاتھ لہرا کر کسی کو رکنے کا اشارہ کیا۔ پھر تیزی سے سر گھمایا اور اپنی جگہ منجمد ہو کر رہ گیا۔ وہ میری ہی طرف دیکھ رہا تھا اور کچھ ہی لمحوں بعد رکتی جھجکتی گاڑیوں کے درمیان سے میری طرف چلا آ رہا تھا۔

غیر ارادی طور پر میرا بایاں پاؤں کلچ پر جما اور دایاں ایکسیلیٹر سے ہٹ کر بریک پیڈل پر جم گیا۔ دوسرے ٹریفک کا ریلا ایک جھٹکے کے ساتھ جہاں تھا وہیں تھم گیا اسی لمحے عین میرے سر پر کسی ٹرک کا ہارن چیخا اور میری عقل ماؤف ہو کر رہ گئی۔ میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ اتنی بھیڑ میں اس باوردی اہلکار نے آخر مجھے ہی کیوں روکا تھا؟ میں نے ڈوبتے ہوئے دل اور شکست کے احساس کے ساتھ اپنی طرف کا شیشہ نیچے گرا دیا۔

"کیا لائسنس رکھتے ہیں جناب عالی؟" قریب آ کر اس سپاہی نے دانت پیستے ہوئے انگریزی میں سوال کیا۔

میرے دل کی رفتار یک لخت تھم گئی۔ سماعت ساتھ چھوڑنے لگی اور اس سپاہی سمیت گرد و پیش کی ہر شے تاریکی میں چھپتی نظر آنے لگی جیسے وہ سب مجھ سے ہزاروں میل خلا میں کہیں تیر رہے ہوں۔

میرا ہاتھ غیر ارادی طور پر اپنی پتلون کی عقبی جیب کی طرف گیا تھا اور اس نے اچانک کئی تیز ہارن بج اٹھے اور پھر بجتے ہی چلے گئے۔

سڑک پر بائیں طرف کی تین قطاروں میں ٹریفک بحال تھا۔

لیکن میری کار رک جانے کے باعث دائیں طرف کی دو رویہ ٹریفک جام ہو کر رہ گئی تھی اور متاثر ہونے والے ڈرائیور باقاعدہ چلا چلا کر اپنی دانست میں مجھ کو لعن طعن کر رہے تھے۔

میں نے جیب ٹٹولتے ہوئے بے بسی سے سپاہی کی طرف دیکھا۔ مسلسل بجتے ہوئے ہارن اس کی جھلاہٹ میں اضافے کا سبب بن گئے تھے۔ اس نے غصے کے ساتھ سڑک پہ پیر مارا اور غراتے ہوئے بولا "دفع ہو جاؤ! مگر ہوش میں رہ کر گاڑی چلاؤ۔" اسٹیئرنگ پہ تھامے ہاتھ کانپ رہے تھے۔

میں نے لاچار ہاتھ جنبانی تک لے جا کر اس کا شکریہ ادا کیا پھر گاڑیوں کے غضبناک انجنوں سے خارج ہونے والے گرم گرم دھوئیں سے بچنے کے لیے شیشہ چڑھاتے ہوئے گاڑی آگے بڑھا دی۔ اس وقت میرا دل اتنی تیزی سے دھڑک رہا تھا جیسے ابھی سینہ پھاڑ کر باہر آ جائے گا۔

مجھے کچھ ہوش نہیں کہ میں اس ٹریفک جام میں سے کیسے گزرا۔ میں نے خود کو محفوظ رکھنے کے لیے دوسروں کے احتجاج کی پروا کیے بغیر اپنی گاڑی زبردستی بائیں طرف کی بغلی قطار میں اتار دی تھی اور کافی دیر تک اسی قطار میں سست رفتاری کے ساتھ کار ڈرائیو کرتے ہوئے اپنے بکھرے ہوئے اعصاب پر قابو پانے کی کوشش کرتا رہا۔ آخر کار ٹریفک کا ہجوم صاف ہو جانے پر میں نے نئے عزم کے ساتھ کار کی رفتار تیز کر دی۔

جائے واردات پر بجنے والوں کے باآواز احتجاج نے مجھے ایک ناقابل تصور دشواری سے بچا لیا تھا۔ اگر اس کانسٹیبل کو وہ لوگ بروقت ٹریفک جام کے بگڑ جانے کا احساس نہ دلاتے تو شاید بغیر لائسنس ڈرائیونگ کے جرم میں گرفتاری کے آغاز کے بعد یہ قضیہ مقدمۂ قتل میں جا کر ہی ختم ہوتا۔

ایم ون سے لندن میں داخل ہوتے ہی میں نے کسی مناسب جگہ کی تلاش شروع کر دی پھر جوں ہی ایک جگہ پہ یوسٹن روڈ کا نام نظر آیا میں نے محض خیال کے تحت کام لیتے ہوئے کار بائیں طرف گھما دی اور اس طرح چند ہی منٹ کے بعد یوسٹن اسٹیشن پہنچ گیا جو ٹیوب سروس کے ساتھ برٹش ریل کا بھی وسیع و عریض اسٹیشن تھا۔

یوسٹن اسٹیشن کی پارکنگ لاٹ میں اپنی گاڑی چھوڑ کر دوبارہ آزاد فضا میں سانس لینے کا تصور بہت خوشگوار تھا۔ میں نے گاڑی پارک کر کے اس کے ڈیش بورڈ کے خانوں وغیرہ کی تلاشی لینا شروع کی۔ ڈگی کمپارٹمنٹ میں کاغذات کے نیچے دبا ہوا اخبار میں لپٹا ہوا ریوالور ہاتھ آ گیا جس کا چیمبر بھرا ہوا تھا۔ چھوٹے سے خنجر کے بدلے یہ سودا مہنگا نہیں تھا۔ میں نے ریوالور کوٹ کی اندرونی جیب میں ڈالا اور گاڑی لاک کر کے باہر آ گیا۔ چابی میں نے ڈرائیونگ سیٹ کے پائیدان پر ڈال رکھی تھی اور ایک پچھلا دروازہ دانستہ غیر مقفل چھوڑ دیا تھا تاکہ کوئی اس گاڑی کو وہاں سے چرا لے جانا چاہے تو اسے کوئی دقت نہ ہو۔ یقیناً اس کار کی چوری کے بعد میری ذات ہر قسم کے خطرات سے محفوظ ہو سکتی تھی۔

اسٹیشن کی عمارت میں داخل ہوتے ہوئے میں نے ایک اسٹال سے پانچ پاؤنڈ مالیت کا فون کارڈ خرید لیا کیونکہ فون کرنے کے لیے بار بار ریزگاری حاصل کرنے میں دشواری پیش آتی تھی۔ اس کے علاوہ کارڈ کے ذریعے مخصوص طریقے سے کہیں بھی کال کی جا سکتی تھی۔ البتہ اس کارڈ میں سے ہر کال خود بخود منہا کر دیتا تھا۔ جس کارڈ پہ ایک بار کوئی اخراجات مقررہ مالیت کا اختتام کر لے اسے کبھی بھی استعمال نہیں کیا جا سکتا تھا۔

میں نے مخصوص طریقے سے کارڈ کے ذریعے ایک بار پھر ویلکم ہوٹل سے رابطہ قائم کیا۔ اس بار میں نے آپریٹر سے ڈیلا کا کمرہ مانگنے کے ساتھ ہی اپنا نام بھی بتا دیا تھا جو ڈین ڈاریسے تھا۔ مقصد یہی تھا کہ ڈیلا ڈاریسے کا نام کانوں میں پڑتے ہی میرے بارے میں سمجھ سکے کیونکہ جیک میکفرسن سے ملاقات کے لیے ڈیلی ڈاریسے کا نام اسی نے دیا تھا۔ میں نے بس ڈیلی کے زنانہ نام کی جگہ مردانہ نام ڈین لگا رکھا تھا۔

اس نام کا نتیجہ خاطر خواہ برآمد ہوا تھا۔ فوراً ہی لائن پر ڈیلا کی آواز سنائی دی تھی۔

"خدا کا شکر ہے کہ تمہاری آواز تو سنی ورنہ میں تو تمہاری طرف سے مایوس ہی ہو چلا تھا۔" میں نے گہرا سانس لیتے ہوئے اردو میں کہا۔ اس وقت میں نے اردو کا استعمال رازداری کی نیت سے دانستہ کیا تھا تاکہ کوئی دوسرا فون کال سن رہا ہو تو میری بات کا مفہوم نہ سمجھ سکے۔

"تم کاسینو رائل پہنچو، میں پونے دس بجے وہاں ڈائننگ ہال میں تمہارا انتظار کروں گی۔" ڈیلا نے بھی اردو میں کہا اور میں نے اس کی بات پوری ہوتے ہی سلسلہ منقطع کر دیا۔

فون کارڈ سلاٹ سے نکال کر جیب میں رکھتے ہوئے میں نے رسٹ واچ پر نگاہ ڈالی تو میرے پاس کاسینو رائل پہنچنے کے لیے کل دس منٹ رہ گئے تھے جبکہ میں نہ اس کے محل وقوع سے واقف تھا نہ فاصلے سے مگر مجھے اتنا یقین تھا کہ دس پانچ منٹ کی تاخیر بھی ہو گئی تو ڈیلا میرا انتظار کرے گی۔

یوسٹن اسٹیشن پر سیاحوں کی معاونت کے لیے دفتر اطلاعات قائم تھا لیکن میں نے وہاں چند منٹ خراب کرنے کے بجائے باہر ٹیکسی اسٹینڈ کا رخ کیا۔ اندر ہی اندر راستہ طے کر کے زیر زمین اڈے پہ لگی ہوئی قطار میں کھڑا ہو گیا جو خالی ٹیکسیوں میں مسافروں کے

ریحانہ چہرے کے سامنے تیزی سے آگے بڑھ رہی تھی۔
"کاسینو رائل!" اپنی باری آنے پر میں نے ٹیکسی میں سوار ہوتے ہوئے ڈرائیور سے کہا اور اس نے زبان سے کچھ کہے بغیر انجن اسٹارٹ کر کے ٹیکسی آگے بڑھا دی۔

ٹھیک پونے دس بجے میں کاسینو کی کثیر المنزلہ عالی شان عمارت کے سامنے موجود تھا۔ ڈرائیور کو کرایہ ادا کر کے میں اندر داخل ہوا تو سامنے ہی لمبی لمبی رولس رائس گاڑیاں کھڑی نظر آئیں جس کا مطلب تھا کہ اس کاسینو میں اعلیٰ پیمانے پر جوا ہوتا تھا۔

میں اندر داخل ہوا تو وہاں متوسط طبقے کے لوگ بھی نظر آئے جو استقبالیہ ہال میں کسی کے منتظر تھے یا باتوں میں مصروف تھے۔

اندر داخل ہوتے ہی جب وہاں کا رنگ ڈھنگ دیکھ کر گڑبڑا گیا اسی لمحے کاسینو کے ملازمین میں سے ایک لڑکی اٹھلاتی ہوئی میری طرف آئی۔ "کیا میں تمہاری مدد کر سکتی ہوں؟"

"مجھے ایک خاتون سے ملنا ہے۔ ویرا لا بیٹ نام ہے اس کا۔ تمہارا ڈائننگ ہال کس طرف ہے؟" میں نے مختصر جملے میں اپنا مدعا بیان کر ڈالا۔

"وہ یہاں کی رکن ہیں؟" اس نے پیشہ ورانہ مسکراہٹ کے ساتھ سوال کیا۔

"مجھے علم نہیں۔" میں نے معذرت خواہانہ لہجے میں کہا اور وہ مجھے ہمراہ لے کر استقبالیہ کاؤنٹر کی طرف بڑھ گئی۔

وہاں ڈین لارنس کا نام پہلے سے موجود تھا۔ پتا چلا کہ ویرا اوپر ڈائننگ ہال میں میری منتظر تھی۔ ادریس کا ذکر آتے ہی اس لڑکی کے رویے میں خوش دلی پیدا ہو گئی اور وہ مجھے ساتھ لے کر ایک اسپیشل لفٹ کے سامنے جا رکی جس کے باہر خوب صورت گولڈن کارڈ ہولڈرز کے لیے درج تھا۔

لفٹ کا دروازہ ایک مؤدب گارڈ نے کھولا۔ لڑکی میرے بارے میں اسے ہدایت دے کر سر کو خم دیتی ہوئی ایک طرف چلی گئی اور لفٹ مجھے لے کر اوپر روانہ ہو گئی۔

تیسری منزل پر لفٹ رکی تو وہاں ہر طرف سرخ قالین بچھا ہوا تھا۔ لفٹ سے باہر نکلتے ہی ایک ادھیڑ شخص نے بڑے احترام سے سر کو خم کر کے مجھے خوش آمدید کہا پھر اسی انداز میں بولا "آپ کا کارڈ سر؟"

"مسز ویرا لا بیٹ کے مہمان ہیں؟" مجھ سے پہلے ہی لفٹ مین بول پڑا اور باہر والا مجھے ساتھ لے کر ایک آراستہ ہال میں داخل ہو گیا جہاں ترتیب و آرائش کے لیے بڑی فیاضی کے ساتھ پیسہ بہایا گیا تھا۔ وہاں اس قدر سکون اور خاموشی تھی کہ سانس لیتے ہوئے بھی خوف محسوس ہوتا تھا۔

آخر کار اس نے مجھے وسیع و عریض خوابناک روشنی میں ڈوبے ہوئے ڈائننگ ہال میں پہنچا دیا جس سے ملحق آگے تیز روشنیوں میں جوئے کی مشینوں پر کھیل ہو رہا تھا۔

ڈائننگ ہال اور جوئے خانے کے درمیان کوئی دیوار حائل نہیں تھی لیکن پھر بھی وہاں کوئی شور و شغب نہیں تھا۔ معلوم ہوتا تھا کہ وہاں آنے والے مہذب امراء ہیں جو اپنی آواز دوسروں کے سامنے دوسروں کے حقوق کا خیال رکھنے کے بھی عادی تھے۔ مجھے لانے والے نے دروازے سے گزر کر دو نشستوں والی ایک میز کا رخ کیا جہاں ویرا بیٹھی سگریٹ کا دھواں اڑانے میں مصروف تھی۔ اس کے سامنے اسکاچ کا پیگ اور ایش ٹرے رکھا ہوا تھا۔ مجھے دیکھتے ہی اس کے لبوں پر دلفریب مسکراہٹ پھیل گئی اور وہ کرسی چھوڑ کر باہر نکل آئی۔

اس نے جس والہانہ اور خالص مغربی انداز میں میرا استقبال کیا اس پر میرے لہو میں گرمی کی لہر سی دوڑ گئی لیکن جب ہم نے میز پر ایک دوسرے کے مقابل کرسیاں سنبھالیں تو سب سے پہلے ذہن میں غزالہ کا پیکر جاگ اٹھا تھا۔

"غزالہ کہاں ہے؟" میں نے ویرا کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر براہ راست سوال کیا۔

"اس کے بارے میں میں خود پریشان ہوں۔" وہ مضطربانہ لہجے میں بولی۔ "تمہیں یہاں بھیجنے کا بنیادی سبب یہی تھا کہ غزالہ کو خطرات درپیش تھے ورنہ پاکستان میں حالات کو سنبھالنا اتنا دشوار نہیں تھا۔"

"لیکن تم نے مجھے آخر تک بالکل بے خبر رکھا۔" میں نے تند لہجے میں کہا۔

"یہاں آ کر تم نے سب کچھ خود دیکھ لیا ہے۔ پاکستان میں تم میری بات کا یقین نہ کرتے بلکہ اس کی روپوشی کو میری بدنیتی سمجھتے۔ میں خود پریشان ہوں کہ یہاں کیا ہو رہا ہے۔ آج ٹونی کو ذبح کر دیا گیا۔ پب میں کالا ران نامی ایک نامور بدمعاش کی لاش بھی ملی ہے۔ یوں معلوم ہوتا ہے جیسے آسمان سے لاشیں برسنے لگی ہوں۔"

ویرا بیرے کو شاید پہلے ہی ہدایات دے چکی تھی کیونکہ اسی لمحے وہ میرے لیے ڈبل پیگ لے آیا۔ ہم دونوں نے خاموشی سے بوجھل فضا میں ہونٹوں سے لگا لیے اور چسکیاں لینے لگے۔

"اور تمہاری بھی نگرانی ہو رہی ہے۔" چند ثانیوں کے سکوت کے بعد میں نے پب کے واقعات پر کوئی تبصرہ کیے بغیر کہا۔

"یہاں تو تمہیں کام کرنے کی زیادہ آزادی ہونا چاہیے تھی۔"

"وہ تو بہت خطرناک ثابت ہوا ہے۔" وہ تلخ لہجے میں بولی۔

"میں ہمیشہ صحیح اندازے قائم کرتی ہوں لیکن اس معاملے میں چوٹ

کہا گیا کہ وہ میرے خلاف ہینڈ کو اور ٹریڈ والوں کے کان بھرنے میں کامیاب ہو گیا ہے یہ نگرانی ان ہی کی طرف سے کی جا رہی ہے تاکہ تنظیم سے باہر میرے روابط اور وفاداریوں کی تحقیقات کی جاسکے۔"

"دراڈ کہاں ہے؟"

"میرے ساتھ ہی آیا ہے لیکن میں اس کی قیام گاہ سے لاعلم ہوں کسی نامعلوم اسٹار ہوٹل میں ہی ٹھہرا ہوگا۔ جب ہم ہوٹل آتے تو میں کمرے میں موجود تھی مگر میں نے دانستہ جواب نہیں دیا امید ہے کہ تم خنجر کے ذریعے ملنے والے پیغام کی اہمیت کو سمجھ گئے ہو گے۔ میں ایسا نہ کرتی تو تم اس وقت کہیں اندر ہو سکتے تھے۔"

اس کی خوش فہمی پر میں دل ہی دل میں ہنس کر رہ گیا۔ "وہ خنجر کس نے پھینکا تھا؟"

"میں اس وقت کسی پر بھروسا نہیں کر سکتی کچھ دنوں تک ایسے کام بھی خود ہی کرنے ہوں گے۔" وہ پیالے سے ایک اور گھونٹ لیتے ہوئے بولی۔

"سوال یہ ہے کہ اب غزالہ کا کیا ہوگا؟" میں اپنی کہانی کا آغاز کرنے سے قبل اسے اچھی طرح ٹٹول لینا چاہتا تھا۔

"تم یہاں کب پہنچے؟" وہ اچانک سوال کر بیٹھی۔

"آج صبح ہی فرینکفرٹ سے آیا تھا۔" میں نے کہا۔

"مونی سے ملاقات نہیں ہوئی تمہاری؟" اس کے لہجے سے مایوسی جھلک رہی تھی۔

اس کی مکاری پر میں ہنسے بغیر نہ رہ سکا۔ "ملاقات تو ٹھیک نہیں ہوئی لیکن فون پر بات ہو گئی تھی۔ میں مقررہ وقت پر جب میں پہنچا تو وہ ذبح کیا جا چکا تھا!"

"وہ میرے الفاظ سنتے ہی کرسی سے اچھل پڑی۔ "تو تم اس کی لاش دیکھ چکے ہو؟"

"ہاں! سکون سے بیٹھی رہو۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "اس قدر اضطراب ظاہر نہ کرو کہ دور بیٹھے ہوئے لوگ ہماری آواز نہ سننے کے باوجود ہماری طرف متوجہ ہو جائیں۔ ہو سکتا ہے کہ انہی میں سے کوئی تمہاری نگرانی کر رہا ہو۔"

"اس طرف سے بے فکر رہو۔ ان میں سے کوئی میرے پیچھے آنے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔ وہ صرف ہی پیچھے لگے ہوں گے اور یہ صرف اس وجہ سے ممکن ہوا کہ تم سے بات فرد میں ہوئی تھی...!"

"لیکن کاسینو رائل کا نام تو سنا گیا ہوگا!" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔

"شاید تم نے غور نہیں کیا تھا۔ میں نے یہ نام کسی جھوٹ میں توڑ کر لیا تھا جیسا کہ تھا سے یہاں عام طور پر بولی جانے والی انگریزی میں تم چار دن کی تقریر بھی کرتے رہو تو وہاں کسی کے کان ایک لفظ بھی نہیں پڑے گا۔ تلفظ اور لہجے کے بغیر یہ زبان بے معنی آوازوں کا مجموعہ بن کر رہ جاتی ہے... ان زخم خوردہ کے بارے میں کیا بتا سکتی ہو؟"

"میں وہاں نہ گیا ہوتا تو غزالہ کے بارے میں کچھ بھی نہ جان سکتا تھا...؟"

"جب وہ ذبح کیا جا چکا تھا تو غزالہ کے بارے میں تمہیں کیسے معلوم ہوا؟" وہ جلدی جلدی سب کچھ جاننے کے لیے بے چین تھی۔

"اسے ذبح کرنے والا کالا ان لوگوں میں موجود تھا۔ اس نے اپنی بالادستی کے زعم میں خود ہی پوری کہانی سنا دی تھی۔ وہ غزالہ کے خون کا پیاسا ہو رہا تھا لیکن اس کے ساتھی گردش میں تھے کہ وہ میرے ہاتھوں مارا گیا!"

"وہ اسی انجام کا مستحق تھا۔" وہ آنکھیں بند کر کے ایک گہری سانس لیتے ہوئے بولی۔ "مجھے خوشی ہوئی کہ وہ تمہارے ہاتھوں مارا گیا۔ وہ واحد آدمی تھا جسے یہ معلوم تھا کہ غزالہ اس کے دو آدمیوں کی قاتل ہے ورنہ جیکب کے بھائی جوزف نے مونی کے ساتھ لیس میونیا کے نام کی ہی رٹ لگا رکھی ہے اور میں نے سنا ہے کہ وہ پولیس کو گمراہ کرنے میں کامیاب ہو گیا ہے۔"

"معلوم ہونا چاہیے کہ کالا ان سے تمہیں کوئی ذاتی پرخاش بھی تھی؟" میں نے معنی خیز لہجے میں کہا۔

"بہت موذی اور کمینہ تھا وہ۔" وہ نفرت آمیز لہجے میں بولی۔ "پانچ چھ سال پہلے اس نے مجھے بھی اغوا کرنا چاہا تھا لیکن میں اس کے ہاتھوں زخمی ہونے کے باوجود بچ نکلی تھی پھر مجھے فوراً مشرق بعید جانا پڑ گیا اور میں اسے فراموش کر بیٹھی۔ غزالہ کے معاملے میں اس کا نام سامنے آتے ہی میرے پرانے زخم تازہ ہو گئے تھے اور اس بار میں نے اسے اپنے ہاتھوں سے جہنم واصل کرنے کی قسم کھائی ہوئی تھی۔ اس جیسے موذی کو مار کر تم نے واقعی عظیم کام سرانجام دیا ہے!"

"بدقسمتی سے میں نہتا تھا اور وہ خنجر سے مسلح۔" میں نے سلطان شاہ کا ذکر کیے بغیر کہا۔ "لیکن ستارے اچھے تھے کہ اسی کا خنجر ہاتھ آ گیا اور اس کی موت کا باعث بن گیا۔"

"تم واقعی خوش نصیب ہو۔" وہ بولی۔ "کالا ان آنکھیں بند کر کے محض آواز کے سہارے صحیح نشانے پر خنجر پھینکتا تھا۔ میں نے بھی خنجر زنی اسی سے سیکھی تھی اور اسی مشق میں اس کا نشانہ بننے سے بال بال بچی تھی۔"

"تم نے غزالہ کے بارے میں اب تک میرے سوال کا جواب نہیں دیا۔"

"آج صبح سر جے کراچی سے روانگی سے پہلے مجھے ٹونی کا فون ملا تھا۔ کانٹونرلی سے فرار کے بعد غزالہ نجانے کہاں کہاں کی خاک چھانتی کل رات گئے ٹونی کے گھر پہنچی تھی۔ اس نے مجھے خبر دی تھی کہ وہ اس مرتبہ غزالہ کو ایسی محفوظ جگہ رکھے گا، جہاں پرندہ بھی پر نہ مار سکے جب ہم دکان میں تھے، مجھے گمان بھی نہیں تھا کہ ٹونی اتنی جلدی مار ڈالا جائے گا اور نہ اس سے اس محفوظ ٹھکانے کا پتا ہی لے سکی۔

اب ہمیں اس ٹھکانے کا سُراغ خود ہی لگانا ہو گا۔"

دن بھر کی کوفت اور تھکان کے بعد وہ پہلی خوش خبری تھی جسے سن کر مجھے اپنے سر سے یک لخت کوئی بھاری بوجھ اترتا محسوس ہوا اور میں سکون کے ساتھ کرسی کی پشت گاہ سے ٹک گیا۔

گفتگو کا تسلسل ٹوٹتے ہی ایک ویٹر آ موجود ہوا اور میز سے پرے دبیرا شراب کے بجائے کھانے کا آرڈر نوٹ کرانے لگی۔ اس دوران میں نے سامنے پڑے ہوئے مینو کی ورق گردانی کی تو پھر آئٹم کے سامنے ہوشربا داموں کا اندراج دیکھ کر بوکھلا گیا۔

بیرے کے چلے جانے پر میں نے دبیرا کو اپنی تشویش سے آگاہ کیا۔ "یہاں کھانا بہت مہنگا ہے، ہم کہیں اور چلتے ہیں؟"

"داموں پر نہ جاؤ، تمہارے لیے یہ سب مفت ہے۔" وہ ہنستے ہوئے بولی۔

"ہو سکتا ہے۔ لیکن مجھے تمہارا پیسہ بھی اسی قدر عزیز ہے جتنا اپنا۔" میں نے پورے خلوص کے ساتھ کہا۔

"میں کوئی بل ادا نہیں کرتا ہوں گا۔ گولڈن کارڈ رکھنے والوں کے لیے خور و نوش کی ساری سہولتیں کاسینو کی انتظامیہ مفت فراہم کرتی ہے۔" اس نے سنجیدگی سے کہا۔

"لیکن گولڈن کارڈ حاصل کرنے کی کوئی فیس بھی تو ہو گی؟"

"ہاں، ہوتی ہے۔" اس نے گردن جھٹک کر خالص مشرقی انداز میں کہا۔ "جو لوگ اس کاسینو کے مختلف فلورز پر لمبی رقموں سے جوا کھیلتے ہیں، انتظامیہ کے لوگ ان پر نگاہ رکھتے ہیں اور ان کو بلا کسی معاوضے کے گولڈن کارڈز جاری کیے جاتے ہیں تا کہ وہ لوگ اس مخصوص فلور پر خصوصی توجہ کے ماحول میں اپنا شوق پورا کریں۔ اس فلور پر رولیٹ کی مشینوں کا چھوٹے سے چھوٹا ٹوکن پانچ پاؤنڈ کا ہے۔ یہ لوگ پورے ریسٹورنٹ کا خرچہ ایک ہی میز سے پورا کر لیتے ہوں گے یہاں جواری ایک ایک رات میں ہزاروں پاؤنڈ ہار کر جاتے ہیں۔"

لیگیا مارٹن کی بیش قیمت شیمپین سے سرور کا آغاز ہوا مگر میرے لیے اس وقت آپس کی گفتگو زیادہ دلچسپ تھی کیونکہ دبیرا راتوں کے بدمعاشوں پر روشنی ڈال رہی تھی مگر میں نے ابھی تک اسے یہ نہیں بتایا تھا کہ اس کی طرف سے تمام تر احتیاط کے باوجود مجھے گھیر لیا گیا تھا اور میں نے اپنے حریف کو ایم ون پر ٹھکانے لگا دیا تھا۔

"میں ابھی تک یہ اندازہ نہیں لگا سکا کہ لندن میں تنظیم میں تمہارا کیا مقام ہے؟" میں نے کہا۔

"اب حالات نے مجھے اور تمہیں ایک دوسرے کے اتنا قریب کر دیا ہے تو میں بتاتی چلوں کہ تنظیم کا اپنا ایک خاص نام ہے جو عالمی حلقوں میں ہیبت کی علامت سمجھا جاتا ہے۔ انگریزی میں اس کو مختصر کر کے مشی کہتے ہیں لیکن اصل نام سنڈیکیٹ فار ہیومن ایکسٹنشن ہے۔ یہاں بھی مشی کی اپنی ایک تنظیم ہے جس میں لوگوں کی ذمے داریاں متعین ہیں جبکہ میں ایک طرح کی فری لانسر ہوں۔ حتمی ذمے داریاں نہ ہونے کے باوجود ان کے برابر اختیارات رکھتی ہوں بلکہ بعض اوقات ان پر اپنے احکام نافذ بھی کر سکتی ہوں۔ میرے ایسے فیصلوں پر صرف مشی کی سپریم باڈی ہی جواب طلب کر سکتی ہے جس کا سربراہ غالباً میرا باپ بھی لارڈ یا ڈوان مرسیانو ہے۔"

"لیکن ٹونی کا تو مشی سے کوئی تعلق نہیں تھا۔" میں نے کہا۔

"ہاں۔ میں نے کہا نا کہ میں آزادانہ طریقے پر کام کرتی ہوں۔ بعض لوگ میری اصل حیثیت سے لاعلم ہیں لیکن درپردہ تم بھی دیکھو تو میرے ذریعے وہ بھی مشی کی خدمت کرتے ہیں۔ ان ہی میں ٹونی اور بہت سے دوسرے لوگ شامل ہیں جن میں میں تنظیم کے نام سے پہچانی جاتی ہوں۔"

"اتنا بلند مقام حاصل ہوتے ہوئے بھی تم ان کے سامنے اتنی بے بس ہو کہ انھوں نے عملاً تمہیں تمہارے ہوٹل کے کمرے میں محصور کیے رکھ دیا ہے!" میں نے حیرت کے ساتھ کہا۔

"سازشیں۔" وہ گہرا سانس لے کر بولی۔ "ان کے لگے بندھے فرائض ہیں اور وہ اسی دائرے میں کام کرتے ہیں۔ تم وہاں ہوٹل کو کیوں بھول رہے ہو کیا اس حقیر کیڑے نے لائبریری کا ٹیم کے معاملے میں میرے منہ آنے کی کوشش نہیں کی تھی لیکن اس کا انجام سامنے ہے۔ دراصل پاکستان میں میری موجودگی میں تم نے مشی کے مفادات کو جیسے نا قابلِ تلافی اور بھاری نقصانات پہنچائے ان کی بنا پر داؤد کی راستے کو منزلت حاصل ہو گیا ہے اور وہ خبیث اب جشن کے لیے میری بالادستی کے خاتمے پر تل گیا ہے۔ اس نے لندن میں اپنے ہم رتبہ لوگوں کے ساتھ مل کر مجھے برطرف کرنے کا فیصلہ کر لیا ہے اور اب تم دیکھ لینا کہ وہ یہاں سے زندہ واپس نہ لوٹ سکے گا۔ یہاں اسے کسی کتے کی طرح گھیر کر مارا جائے گا!"

"لیکن تم تو اس طرح اپنے کمرے میں چھپ کر بیٹھ گئی تھیں کہ مجھے شبہ ہونے لگا تھا کہ تم نے شکست تسلیم کر لی ہے۔"

"معاملات یا اسی حماقت ہی کے تحت تو آج میں انھیں چل دے کر نکلی ہوں۔ نگرانی میری لاعلمی میں کرائی جا رہی تھی۔ سو مجھے سب معلوم تھا۔ میرے بھی مخبر ہیں ہمدرد ہیں۔ اب وہ سب مل کر بھی میرا سراغ نہ لگا سکیں گے۔ ہوٹل میں احتیاطاً کی دوسری بڑی وجہ تمہاری ذات تھی۔ مجھے معلوم تھا کہ عزالدین کے بارے میں تم جو تحقیقات کر رہے ہو اس سے بھی مجھ سے ملنے کی کوشش کرو گے۔"

"لیکن تمہیں کیا پتا تھا کہ میں لندن میں ہوں؟" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ "میں نے تو تمہیں اپنے روانگی کے پروگرام کی ہوا بھی نہ لگنے دی تھی کیونکہ آخر میں راجو نے میرا کھیل خراب کر دیا تھا۔"

"یہ نہ کہو، میرا قیاس تھا کہ تم نکل چکے ہو۔" جواباً وہ بھی ہنسی۔

"مخبر کے ذریعے اپنی ہنگامہ رسانی کے بارے میں کیا قیاس ہے تمہارا؟"

"اگر وہ ترکیب اختیار نہ کرتی تو ہم اس وقت کاسینو کے انتظامیہ کے مہمان نہ ہوتے۔"

"میں بری طرح بے بس کر لیا گیا تھا مائی بے بی!" میں نے ہلکے سے طنز کے ساتھ کہا۔ "صبح کے اخبارات میں تم ام وتا پر ایک پراسرار لاش کے بارے میں کوئی کہانی پڑھو گی جس کے قتل میں تمہارا منحنی دستے والا ننھا سا خنجر باصورت ہو گا۔"

"یہ کیسے ہوا؟" اس کا منہ وفورِ حیرت سے کھل گیا اور میں نے مختصر الفاظ میں لفٹ میں بے بس کیے جانے سے لندن واپسی تک کی کہانی مختصر الفاظ میں دہرانی شروع کر دی۔

"تمہارے ہاتھ چوم لینے کو دل چاہتا ہے۔" وہ میرے خاموش ہونے پر اضطراری کے لہجے میں بولی۔ "وہی دبلا پتلا شخص تو میری نگرانی کی مہم کا ذمے دار تھا اور میرا وہ خنجر بھی تھی کے بعض حلقوں میں پہچانا جا سکتا ہے کیونکہ وہ ایک مہم میں میری غیر معمولی کامیابی پر اعزاز کے طور پر مجھے دیا گیا تھا۔ واہ! کیا تاثر ہوا ہو گا۔" وہ دل ہی دل میں صورت حال سے لطف اندوز ہو رہی تھی۔ "یہی سمجھا جائے گا کہ میں نے وہ اعزاز ایک لاش کے دل میں سجا کر تھی کے ان ذمے داروں کو لوٹا دیا ہے جنھوں نے میری نیت پر شبہ کرتے ہوئے مقتول کو میری نگرانی پر لگایا تھا۔"

"یعنی اب تم کھل کر تھی سے بغاوت کرو گی؟"

"امپیریل ہوٹل میں ہونے والے کھیل کے بعد تو میرا یہ عمل قدرتی ہی ہو گا۔"

"اس طرح تمہارے دشمنوں کو کھل کر تم پر وار کرنے کا موقع مل جائے گا۔ ہو سکتا ہے کہ اس بار وہ تمہیں بے دردی کے ساتھ مروا ہی ڈالیں۔" میں نے اس کے زرد گے سے چہرے پر نظریں جما کر کہا۔

"میں ان کے بس سے باہر ہوں۔" وہ پر غرور انداز میں بولی۔ "وہ سب میرے باپ کے نمک خوار رہے اور اس سے کام لیتے رہے۔ لانیڈ نے کھل کر آج تک مجھے اپنی بیٹی تسلیم نہیں کیا لیکن اس نے کبھی میرے دعوے کی تردید بھی نہیں کی بلکہ عملاً مجھے ڈھیل دے کر تھی میں ترقی کے مواقع فراہم کرتا رہا ہے....."

"اس طرح تو تم اسے بھی اشتعال دلا کر اپنے خلاف کر لو گی!" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔

"دیکھو تو سمجھانے کی سمجھ سے باہر ہے۔ میری رگوں میں اسی کا خون دوڑ رہا ہے۔ میں ادنیٰ توہین برداشت نہیں کر سکتی۔ اسی لیے یہ سب مجھ سے نالاں ہیں۔" وہ کہہ رہی تھی۔ "یہ لوگ مجھے ذرا بھی نقصان پہنچانے کی جرأت نہیں کر سکتے۔ ان سب کی کوششیں یہ ہیں کہ میرے خلاف جرائم کی فہرست ثبوت اور گواہوں سمیت اکٹھی کر کے سپریم باڈی میں پہنچائیں اور اس کے ذریعے میرے خلاف فیصلہ حاصل کریں۔ اس سے پہلے وہ مجھے ہاتھ بھی نہ لگا سکیں گے۔"

"اس کا مطلب یہ ہوا کہ اب تم اس ہوٹل میں نہیں جاؤ گی۔" میں نے تائید طلب لہجے میں سوال کیا۔

"سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ ام وتا سے فریڈی کی لاش ملنے پر تو وہ سب بری طرح جھلا کر اپنے منہ نوچنے پر مجبور ہو جائیں گے۔ وہ ان کا مایہ ناز سازشی دماغ تھا۔"

"پھر میں تم سے کہاں رابطہ قائم کر سکوں گا؟"

"لندن میں میرے بہت سے ٹھکانے ہیں۔ کہیں بھی جا سکتی ہوں۔ تم اپنے ہوٹل کا نمبر دے دو۔ میں خود تمہیں اپنے ٹھکانے سے آگاہ کر دوں گی۔"

"پھر بھی کوئی ایسا پتا یا ٹھکانا تو ضرور ہو گا جہاں سے تمہارے بارے میں کوئی خیر خبر مل سکے۔" میں نے اصرار کیا۔

"کچھ پتا نہیں کہ میرا کس سے رابطہ ہو گا۔" وہ سوچتے ہوئے بولی۔ "پھر بھی میں ایش برن کو باخبر رکھنے کی کوشش کروں گی۔ تم چاہو تو اس سے مل سکتے ہو۔ وہ سوہو کے علاقے میں ہوسٹس کلب کے نام سے چلائے جانے والے ایک گھٹیا شراب خانے میں شراکت دار ہے جہاں لڑکیوں کی آڑ میں غیر ملکی سیاحوں کی کھال اتاری جاتی ہے۔"

ایش برن کے پیشے کی اس عجیب و غریب وضاحت پر میں ہنسے بغیر نہ رہ سکا۔ "تم خاصے وسائل کی مالک ہو۔ اسے کوئی باعزت کاروبار کیوں نہیں کرا دیتیں؟"

"یہ اس کا نفسیاتی معاملہ ہے۔" وہ نیپکن سے ہاتھ صاف کرتے ہوئے بولی۔ "اس نے اپنی عمر کا بہترین حصہ سوہو کی

ان ہی نگینوں میں ایک بے جان کھلونے کی طرح گزارا ہے اور اب وہ اونی اس بے توقیری کا انتقام لے رہی ہے۔ وہ بار سے ساقی گری پر مامور لڑکیاں ہر طرح گاہکوں کی دلداری کرتی ہیں لیکن وہ سب آبرومندانہ طریقے پر اپنے گھروں کو واپس جاتی ہیں جو لڑکی بھٹکنے کی کوشش کرے اونی بیرن اسے فوراً ہی نوکری سے برطرف کر دیتی ہے۔"

"آؤ، خوش خوراکی کے بعد ذرا مقدر بھی آزما لیا جائے۔" اس نے میز چھوڑتے ہوئے کہا۔ "یہ لوگ اسی امید پر ہوٹل اسامہ کو مہنگا ناشتہ کھلاتے ہیں کہ جوئے کی میز پر ان سے کچھ وصول کر سکیں گے۔"

میں اس کے ساتھ ہو لیا۔

ڈائننگ ہال سے آگے مختلف میزوں پر بے حد حسین و جمیل لڑکیاں اشتعال انگیز لباس میں جوا کھلا رہی تھیں۔ رقم کا کسی میز پر کوئی پتا نہیں تھا ہر طرف مختلف مالیت کے رنگ برنگے پلاسٹک ٹوکن چل رہے تھے جیتنے والوں کو ادائیگیاں بھی ان ہی ٹوکنوں کے ذریعے ہو رہی تھیں واپس لوٹنے والے اونی ہوٹل میں موجود ٹوکن واپس کر کے اس مالیت کی رقم حاصل کر سکتے تھے

ہر میز پر سنجیدگی اور انہماک سے کھیل ہو رہا تھا لیکن ذرا سا غور کرنے سے اندازہ ہو جاتا تھا کہ تقریباً تمام میزوں پر بعض منچلوں اور لڑکیوں کے درمیان سنجیدگی کی آڑ میں اشارے کنائے بھی ہو رہے تھے ہارنے والے پسینوں میں شرابور ہوئے جا رہے تھے اور جیتنے والوں کے چہرے فاتحانہ مسرت سے دمک رہے تھے۔ وہ میزوں کے گرد مشرق وسطیٰ کے بے فکرے نوجوان اپنی روایتی وضع قطع میں ٹوکنوں کے بڑے بڑے ڈھیر سنبھالے بیٹھے ہوئے تھے ان کی مدارات کے لیے خاص طور پر حسین لڑکیاں مشروبات کی ٹرالیاں لیے گھوم رہی تھیں۔

اس ہجوم میں جوئے کے بعض خاندانی شوقین بھی تھے جو اپنی بیویوں کے مشورے سے کھیل رہے تھے۔ بعض مرد محض تماشائی بنے اپنی خواتین کی حوصلہ افزائی پر اکتفا کر رہے تھے۔ ویلما نے ایک مینیجر سے سو پاؤنڈ کے ٹوکن خریدے اور اسی میز پر رک کر وہ کچھ راؤنڈز تک کھیل کے رخ کا اندازہ لگاتی رہی اس کے بعد وہ خود بھی کھیل میں شریک ہو گئی۔ تقریباً پون گھنٹے کے بعد جب اس نے کھیل ختم کر کے ٹوکن واپس کیے تو وہ بیس پاؤنڈ جیت چکی تھی۔

واپسی پر بیرے کو فیاضی کے ساتھ ٹپ دیتی ہوئی وہ باہر نکل رہی تھی تو اچانک اسے سلطان شاہ یاد آ گیا۔ "پاکستان سے اکیلے آئے ہو یا تمہارا دوست بھی ساتھ آیا ہے؟"

"اعتراض ہو تو اسے آج ہی واپس لوٹا دوں۔" معاملات بڑھ جانے کے بعد میں نے اس بارے میں جھوٹ بولنا مناسب نہ سمجھا۔ "وہاں سے نکلنے کا پورا بندوبست اسی نے کیا تھا۔"

"یہ اچھا کیا کہ اسے یہیں لے آئے۔ موجودہ حالات میں وہ ہمارے لیے بہت کارآمد ثابت ہو سکتا ہے۔" وہ اطمینان سے سر ہلاتے ہوئے بولی۔ "یہاں فوری طور پر ایسا بے خوف ساتھی مشکل ہی سے پیدا ہو سکے گا۔"

میرا خیال تھا کہ وہ اپنی گاڑی میں آئی ہو گی لیکن پتا چلا کہ وہ بھی میری ہی طرح پیدل تھی۔ میں نے اسے اپنے ہوٹل کے بارے میں آگاہ کر دیا تھا۔ اس نے پیشکش کی کہ وہ مجھے کنگز کراس پہنچاتی ہوئی آگے نکل جائے گی مگر میں نے نرمی کے ساتھ انکار کر دیا۔

بہر حال صورت حال میں ہمارا ایک ساتھ باہر نکلنا بھی خطرے کا باعث ہو سکتا تھا۔ ذرا سی بے پروائی کی بنا پر ایک کی وجہ سے دوسرے کا خطرہ مول لینا کسی طرح دانشمندانہ نہیں تھا۔

"میں کسی ٹھکانے پر پہنچتے ہی تمہیں ہوٹل فون کر کے خود ہی مطلع کر دوں گی۔ ہو سکتا ہے کہ کل ہمیں شہر میں کہیں مل بیٹھ کر آئندہ کے لیے اپنا پروگرام طے کرنا پڑے۔" وہ مجھ سے ہاتھ ملاتے ہوئے بولی۔

"بس یہ یاد رکھنا کہ غزالہ اب ہماری پہلی ترجیح ہے۔" میں نے آہستہ سے کہا۔

"پہلی نہیں، دوسری۔" وہ میری آنکھوں میں دیکھ کر مسکراتے ہوئے بولی۔ "فی الحال تو حالات کے دباؤ میں ہم دونوں کی ذات ایک دوسرے کے لیے پہلی ترجیح اختیار کر گئی ہے۔"

اور پھر ہم ایک دوسرے سے الگ ہو کر مختلف ٹیکسیوں کی طرف بڑھ گئے۔

کم از کم اخبارات کی حد تک اگلی صبح بہت ہنگامہ خیز تھی۔ بیشتر اخبارات نے پب میں ہونے والے دوہرے قتل کی واردات کو اپنے صفحۂ اول پر نمایاں سرخیوں میں جگہ دی تھی۔ ایک اخبار نے کمالا ران کے بدنام لیکن قانون کی گرفت سے محفوظ ماضی کے حوالے سے "اونٹ پہاڑ کے نیچے آ ہی گیا" کی سرخی لگائی تھی۔

تقریباً ہر اخبار نے کمالا ران کے ماضی کو کریدا تھا جس شخص پر درجنوں انسانی جانوں کو زندگی سے محروم کر دینے کے الزامات رہے ہوں اور قانون کے محافظ پوری محنت کے باوجود اس پر کوئی الزام ثابت نہ کر سکے ہوں اس کی عبرتناک موت پر اخباری اطلاعات میں طنز نوائی فطری سی بات تھی کیونکہ اپنی تمام سنسنی خیزی کے باوجود اخبارات کو اس معاشرے میں قانون کی پاسداری کو ساتھ لازماً رکھنا پڑتا تھا۔

سے معزز ہونی نالا دلی مناحت سپر پھیٹ والی ایک کار میں سوار
مجرم فرد نے ایک بارونق مقام پر گاڑی روک کر چابک پھینکے کے
چابکوں سے لوگوں کو بے احتیاطی سے زدوکوب شروع کر دیا ان کی زد میں آنے والی
ایک تئیس سالہ حاملہ عورت اسپتال میں نازک حالت میں تھی۔ وہ
لوگ چند منٹ تک بے رحمی کے ساتھ مارپیٹ اور توڑ پھوڑ کرنے
کے بعد پولیس کی آمد سے قبل اسی کار میں فرار ہو گئے۔

وہ ان حالات کا بہت تکلیف دہ پہلو تھا۔ اسکن ہیڈز کی اکا دکا
وارداتوں کی خبریں تو کبھی کبھار پاکستانی اخبارات میں بھی شائع ہوتی
رہتی تھیں لیکن یہ سوچا بھی نہ جا سکتا تھا کہ اوباش اور جوان لڑکے
لڑکیوں کے ان گروہوں نے اتنی طاقت پکڑ لی ہوگی کہ بیک وقت
تین شہروں میں منظم تشدد کا آغاز کر سکیں۔

اخبار کا مطالعہ کرتے ہوئے میں سلطان شاہ کو بھی متن سے
آگاہ کرتا جا رہا تھا۔ ابتدا میں اس نے فوری طور پر تبصرہ کرنا چاہا لیکن
میں نے اسے روک دیا تاکہ خبر کی پوری صورت حال سے واقف
ہونے کے بعد ہر پہلو پر ایک ساتھ تبادلۂ خیال کیا جا سکے۔

"اب کہو کیا کہہ رہے تھے؟" میں نے اخبارات ایک طرف
پھینک کر انگڑائی لیتے ہوئے کہا۔

"اب کیا رہ گیا ہے کہنے کو۔" وہ ہنستے ہوئے بولا۔ "یہ اخبار والے
بھی بڑے ہوشیار ہوتے ہیں۔ نکتے پیدا کر کے خود ہی اس کا جواب بھی
دے دیتے ہیں۔ معلوم ہوتا ہے اب یہ موضوع کئی دن تک دہرایا
جائے گا۔"

"تین دن میں پانچ قتل کسی کو بھی جھنجوڑ دینے کے لیے کافی
ہوتے ہیں۔" میں نے سگریٹ کا ادھ جلا ٹکڑا ایش ٹرے میں رگڑتے
ہوئے کہا۔ "خاص طور پر ایسی حالت میں کہ ان کی کڑیاں ایک دوسرے
سے منسلک نظر آتی ہوں۔"

"یہ سب تو چلتا ہی رہتا ہے۔ خطرناک بات یہ ہے کہ یہ
کھلی ہوئی بدمعاشی پر اتر آئے ہیں۔"

"جہاں تک میری معلومات کا تعلق ہے، اسکن ہیڈز کا کوئی منظم
گروہ نہیں ہے۔ یہ تو بس ایک وبائی فیشن چلا اور ہر علاقے میں سرکش
قسم کے لڑکوں نے سر منڈوا کر نقش و نگار بنوانے شروع کر دیے۔ ان
کی حیثیت محلوں کے آوارہ گردوں سے زیادہ نہیں ہے۔ میری سمجھ
میں نہیں آتا کہ یہ یک بیک منظم کیسے ہو گئے؟"

"تم کالا ان کو بھولے بیٹھے ہو..." اس نے کہنا چاہا لیکن میں نے
اس کی بات کاٹ دی۔

"وہ بنیادی طور پر ایک بڑا بدمعاش تھا اور بدمعاش اسکن ہیڈ
بن سکتا ہے، بالوں والا بھی۔ اسکن ہیڈ کی کوئی برادری نہیں ہے
بلکہ یہ محض ایک فیشن ہے۔"

"تم بور ہو رہے ہو شاید۔ مجھے تو اس میں کوئی خاص دلچسپی

محسوس نہیں ہوتی۔ جو لوگ اپنا گھر بار اور وطن چھوڑ کر یہاں آ بسے ہیں یا
آباد کرتے ہیں انھیں اس کی قیمت ادا کرنے کے لیے ہر وقت تیار
رہنا چاہیے۔ ان میں سے جو بے حوصلہ ہوتے ہیں وہ پہنچنے سے پہلے
اپنے ہی ہاتھوں خود ختم ہو جاتے ہیں اور جو حالات کا مقابلہ کرتے
ہیں وہ جلد یا بدیر اپنی خوشحالی کی وجہ سے مقامیوں میں تعصب کا
باعث بننے لگتے ہیں اور یہیں سے نسلی منافرت شروع ہو جاتی ہے۔"

"بعض اوقات تم ناصح مشفق کی باتیں کرنے لگتے ہو۔" میں نے
تحسین آمیز لہجے میں کہا۔

"اس کا عقل سے زیادہ مشاہدے سے تعلق ہے۔" وہ ہنستے
ہوئے بولا۔ "یہ نازک سوال ہر جگہ اٹھے گا۔ ہر علاقہ، ہر ملک بلکہ اب تو
شہروں اور دیہاتوں میں بھی ایسا کھنچاؤ پیدا ہونے لگا ہے۔ یہاں تو
بھی سفید فام ایشیائیوں کو مار رہے ہیں، کیا ہم ایشیائی بھی نسلی تعصب میں
مبتلا ہو کر ہم سب ہی جانوروں کی طرح ایک دوسرے کو پھاڑ
کھانے پر نہیں تل جاتے؟ یہ ہوا ہر طرف اور ہر ملک میں چلی ہوئی ہے
جہاں غصہ اتارنے کے لیے غیر ملکی نہیں ملتے وہاں دوسرے
بہانے ڈھونڈ لیے جاتے ہیں۔"

"غلطی معاف کر دو۔ گنجوں کی حرکتوں پر اب مجھے کوئی اعتراض
نہیں ہوگا۔"

"گنجوں سے مجھے بھی دلچسپی نہیں ہے۔ اگر برا نہ مانو تو ایک
بات پوچھ لوں؟" پہلا فقرہ ادا کرنے کے بعد اس نے قدرے جھجکتے
ہوئے سوال کیا۔

"کیا اب کوئی نیا نکتہ موجود ہے؟" میں نے خوش دلی سے پوچھا۔

"کل سے میں دیکھ رہا ہوں کہ تم نچلے طبقے کی ... آتے ہی
بیٹھے پانی کے ساتھ جو چیزیں ادھر ادھر بکھیر دیتے ہو۔ اب کی بار
دیکھا کہ تم نے سگریٹ کا جلتا ٹکڑا ایش ٹرے میں ڈالنے کے بجائے جوتے کے
تلے سے بجھا کر قالین پر پھینک دیا ہے۔"

"مجھے ایک انگریز عورت سے اپنا کمرہ صاف کراتے ہوئے
عجیب سی تسکین ملتی ہے۔" میں نے اس کے سوال سے محظوظ ہوتے
ہوئے کہا۔ "ابھی تمہارے بیدار ہونے سے پہلے ناشتا کرنے نیچے گیا تھا
تو ایک گورے سے جوتوں پر پالش کرائی تھی۔ اپنے سابقہ آقاؤں کو
اس طرح اپنی خدمت کرتے دیکھ کر دلی خوشی ہوتی ہے کہ اب ہم
ان سے کام لینے اور انھیں بخشش دینے کے قابل ہو گئے ہیں۔ یہ
دو سو سالہ تجربے سے بہتری کی برتری ہوگی۔"

"ہم میں خرابی یہی ہے کہ ہم ایسی چھوٹی چھوٹی باتوں پر خوش ہو
رہتے ہیں۔" وہ برا سا منہ بنا کر صاف گوئی کے ساتھ بولا۔ "بڑی باتوں کی پروا
نہیں کرتے۔"

"اب اس سے بڑی بات اور کیا ہوگی کہ دنیا کو شیشے میں اتار
لیا ہے۔"

، جبکہ ان لوگوں کی رگ رگ سے واقف تھا۔ اُسے معلوم تھا کہ
کس پر کس حد تک اعتبار کیا جا سکتا ہے۔ موجودہ حالات میرے لیے مخدوش
ہیں۔ راؤ سے میری دشمنی ہو گئی ہے۔ ٹی کے ہرکارے پورے شہر میں مجھے
ڈھونڈتے پھر رہے ہوں گے اور جیکب کے معاملے میں تمہارا پولیس سے ٹکراؤ
کا اندیشہ ہے۔ ایسے حالات میں اندھا دھند انہیں بھیجنا کچھ عرصے کے
لیے تو مجھے اپنے سائے سے بھی چوکنا رہنا ہوگا جب کہ تمھارا آدمی تو قابل اعتبار
ہے۔ ریڈی جو تمھاری ہر ولیکھ خبر تھا ساتھ دینے والوں میں سے معلوم
ہوتا ہے جب ہی تم اسے پاکستان سے اپنے ساتھ یہاں لائے ہو۔"
"میں اس شہر کو کسی اور وقت کے لیے چھانٹ رکھنا چاہتا تھا۔"
"مجھے محسوس ہو رہا ہے کہ تم کسی سے کچھ زیادہ ہی خوفزدہ ہو۔ پاکستان میں
تمہاری خود اعتمادی اور حوصلے کی بنا پر واقعی شوکر نظر آتی تھیں لیکن
لندن پہنچ کر تم اس کا تصور بھی نہیں ہوا ہی ہو۔ تمہاری یہ بے اعتمادی کہیں
کہیں بھی ذہ بڑ سکتی ہے۔"
"پاکستان ہمارا اہم ترین سپلائی سینٹر ہے۔ وہاں ٹی کے مفادات
بہت محدود ہیں۔ اسمگلنگ کی کھیپ کے بے ہر سطح پر خود بخود تحفظ مل رہتا
ہے لہٰذا مسئلہ صرف ایک ہی ہے کہ وہاں سے ہیروئن کی سپلائی برقرار رہے۔
وہاں مقامی منڈی میں جو کچھ ہوتا ہے وہ تنظیم کے مقامی ٹرولز کا انتظامی
معاملہ ہے اپنے چھوٹے اخراجات پورے کرنے کے لیے انھیں مقامی
منڈی پر بھی مال پھیلانا ہے جس کی آمدنی میں سے برائے نام حصہ
مرکزی قیادت کو ملتا ہوگا جبکہ ہیروئن کی اصل منڈی یورپ، برطانیہ اور
امریکا ہے۔ یہاں تم نفع کی وسعت کا اندازہ بھی نہیں لگا سکتے۔ میری
حقیقت کو تم بے اعتمادی قرار نہیں دے سکتے مجھے اندازہ ہے کہ یہاں
کن خطرات سے دوچار ہوں۔ غرض یہ کہ جری ہاکر فرنٹلی نسیم اصغر ہوٹل
کی لابی سے کس طرح لے گیا تھا اگر تم نے ستارہ ساتھ نہ دیتے تو تم
اس وقت کہیں اور ہوتے۔"
"اگر تم درست کہہ رہی ہو تو ہمیں فوراً ہوٹل کے اس کمرے ہی
تک محصور ہو جانا چاہیے۔" میں نے بے ساختہ مسکرا کر کہا۔ "کیونکہ ٹی کا پورا
نیٹ ورک تمہارے خلاف حرکت میں آ چکا ہے اور تم بھی ڈھونڈ کی
منگی ہونے کے باوجود اس عالمی تنظیم کے سامنے مقابل منتخب ہو۔"
"تم شاید میرا مذاق اڑانا چاہ رہے ہو لیکن یہ بتا دوں کہ تم جو کچھ
کہہ رہے ہو وہ حقیقت ہے۔ میرے لیے بس ایک ہی بات حوصلہ
افزا ہے کہ ان لوگوں میں سے کوئی مجھ پر ہاتھ نہ اٹھا سکے گا۔ میرا راستہ روکا جا سکتا
ہے میرے خلاف ثبوت اکٹھے کرنے کے لیے دن رات میرا پیچھا کیا جا سکتا
ہے لیکن مجھے اس وقت تک ان سے جان کا خوف نہیں ہے جب تک
کونسل میرے بارے میں کوئی مجھ پر سنگین الزامات عائد نہ کر دے۔"
"اسی طرح تو تمہارا سر بھی جانا بھی نقصان دہ ہو سکتا ہے مگر ٹی
کا کوئی نہ ہوگا۔ باہر نکلتے ہی تمہیں پہچان کر تمہاری راہ میں لگ گئے تو پھر تمہارا
کہیں بگاڑ بھی سکتا ہے۔"
"میرے پاس کرائے کی ایک وقتی کار موجود ہے جسے اندھیرے میں
ڈرائیو کرتے ہوئے میں اپنی وضع قطع میں نمایاں تبدیلیاں لا سکتی ہوں۔
لندن میں بہت سی عرب عورتیں چہرے پر آنکھوں کے نیچے نقاب لگا کر
ڈرائیونگ کرتی ہیں لہٰذا کسی کو مجھ پر شبہ تک نہ ہو سکے گا۔"
"پھر میں تمہارا تعاقب کیسے کروں گا؟ جیکب یا ڈریٹا کی بات تو
مختلف تھی۔"
"تمہارے لیے میں ایک اور گاڑی کا بندوبست کر سکتی ہوں۔"
"اور سلطان شاہ میرے پیچھے کیسے آئے گا؟" دراصل اس وقت
مجھے اپنی ذہنی سطح سے بہت گری ہوئی محسوس ہو رہی تھی لہٰذا مجھے ہر
سوال براہ راست الفاظ میں کرنا پڑ رہا تھا۔
"چاہو تو اس کے لیے تیسری کار کا بندوبست ہو سکتا ہے۔"
وہ خوش دلی کے ساتھ بولی۔ "مگر بہتر ہوگا کہ تم دونوں ایک ساتھ سفر
کرو۔ سیٹ پر اگر ضرورت محسوس ہو تو عارضی طور پر ایک دوسرے
سے الگ ہو کر دوبارہ یکجا ہو سکتے ہو۔ یہ صورت زیادہ سہل اور قابل
عمل ہوگی۔"
"اسلحہ بھی فراہم کر سکو گی؟" میں نے سوال کیا۔
"تمہارے پاس فرشتگی کا ریوالور موجود ہے۔ سلطان کے لیے
بندوبست ہو جائے گا۔"
یہ طے ہو گیا تھا کہ حفاظتی وجوہ کی بنا پر مہم کا آغاز اندھیرا پھیلنے کے
بعد کیا جائے گا لہٰذا میں ڈریٹا کو آرنلڈ کی دیکھ بھال کے لیے چھوڑ کر وہاں
سے واپس ہو لیا۔ مجھے سلطان شاہ کو مطلع کرنا تھا جو جلیسی کے کسی
طے شدہ پروگرام کے بغیر شہر کی سیر کو نکلا ہوا تھا۔

سلطان شاہ تقریباً دو پہر کے بعد ہوٹل پہنچا تو میں اس کے
انتظار میں اپنے کمرے میں پڑا مستقل ٹیلی ویژن دیکھ رہا تھا۔ میرے کمرے کا
دروازہ اندر سے غیر مقفل محسوس کر کے وہ اندر آ گیا۔
"یہ شہر عجیب اور بے حد عجیب ہے۔" آتے ہی وہ جھنجھلاتے
ہوئے بولا۔
"کیا دیکھ لیا اس شہر میں تم نے؟ چہرے پر خاصی رونق نظر آ رہی
ہے۔" میں نے چھیڑتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔
"لوگ بڑے فراخ دل ہیں۔ محسوس ہی نہیں ہوتا کہ ہم یہاں
اجنبی ہیں۔ ہاں اگر مسئلہ دل کا نہ ہو تو اجنبیت کا ذرا بھی احساس
باقی نہ رہے۔ ہر ایک عزت اور احترام کے ساتھ پیش آتا ہے۔"
"کسی ملک میں اس کے برعکس بھی تجربہ ہوا تمہیں؟" میں
نے طنزیہ لہجے میں پوچھا۔
"میرا تو یہ پاکستان سے باہر پہلا سفر ہے لیکن لوگوں سے جو کچھ

ستا رہا ہوں۔" وہ آنا خوشگوار نہیں تھا۔" وہ کہنے لگا: "یہاں سے بہت سے جانے والے تیل کے علاقے میں برسہا برس سے نوکریاں کر رہے ہیں۔ وہاں چند ایک اشخاص کو چھوڑ کر ہر غیر ملکی کو حقارت کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے۔ انہیں دوسرے درجے کا ایسا غیر ملکی تصور کیا جاتا ہے جسے اس کی اپنی سرزمین نے ٹھکرا کر ملک بدر کر دیا ہو اور وہ روزی کمانے کے لیے بھٹکتے ہوئے صحراؤں کا رخ کرنے پر مجبور ہو گیا ہو۔"

"شاید تم درست کہہ رہے ہو۔" میں نے تعجب کا اظہار کرتے ہوئے کہا۔ "لیکن اس کا ایک بڑا سبب یہ بھی ہے کہ ان ملکوں میں ہمارے ملک سے بڑی تعداد میں غیر تعلیم یافتہ اور نیم تعلیم یافتہ مزدور گئے ہیں جو اپنے مزاج اور عدم تربیت کے باعث نئے ماحول میں ضم ہونے کے بجائے اپنے گروہوں میں محدود رہنا زیادہ پسند کرتے ہیں۔ اس معاشرتی فاصلے کی وجہ سے ایک دوسرے کے رہن سہن اور طور طریقوں کے بارے میں رواداری پیدا نہیں ہو پاتی اور یہی ساری خرابی کی جڑ ہے۔"

"میں نے آج ہی یہاں بہتیرے لوگ دیکھے جو سوٹ پہننے کے باوجود داڑھی اور پگڑی میں نظر آئے تھے۔ انہیں کوئی عجیب سی طرح گھورتا ہے نہ ان سے نفرت آمیز سلوک کرتا ہے۔"

"یہ لوگ بھی اتنے فراخ دل نہیں ہیں۔ یہاں کئی دفعہ لسانی امتیاز کے جھگڑے پیدا ہوتے رہتے ہیں۔ بات صرف اتنی ہے کہ یہ لوگ قدرے زیادہ مہذب ہیں۔ اپنے تعصب کو میٹھی زبان اور نرم مسکراہٹ کے پیچھے رکھتے ہیں۔ موقع ملتے ہی اس کا اظہار نہیں کرتے۔ مصلحت سے کام لیتے ہیں۔" وہ پھر تھیں بڑا سا منہ بناتے ہوئے اٹھ گیا۔ "لاحول ولا قوۃ۔ یہ تم نے کس بحث میں الجھا لیا مجھے؟ میں بہت دیر سے تمہارا انتظار کر رہا تھا۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ ویرا سے دوستی دن بدن مضبوط ہوتی جا رہی ہے۔" وہ معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔

"تم کہتے ہو تو۔" میں نے جتاتے ہوئے لہجے میں کہا۔ "میں ویرا کے پاس عزاد کے سلسلے میں گیا تھا۔"

"مجھے تفصیل ضرورت ہے اور نہ وضاحت کرنے کی۔" وہ ہنستے ہوئے بولا۔ "مجھے معلوم ہے کہ تم وہاں کیوں گئے تھے۔ اگر اس سے دوستی مضبوط نہ ہوئی ہوتی تو وہ ہرگز تمہارے ساتھ تعاون نہ کرتی۔ یہ اہم بات ہے کہ کسی سے دوستی اختیار کرنے کے باوجود اس نے تمہیں اعتماد میں لے کر اپنے مقاصد سے آگاہ کر دیا ہے۔"

"میرے ساتھ اس کی بھی کچھ مجبوری ہے۔ مجھے عزاد کی تلاش ہے اور وہ جیکب سے ہاتھ دھو بیٹھنے کے بعد نئے آدمیوں پر آنکھیں بند کر کے اعتبار کرنے کے لیے تیار نہیں ہے۔۔۔ اسے بھی قابل اعتماد ساتھیوں کی ضرورت ہے۔"

"یہ بڑی عجیب سی بات ہے کہ خوبرو کرین جیسی مکار اور خطرناک عورت اس وقت خود کو اتنا بے بس محسوس کر رہی ہے۔ ایسا تو نہیں کہ وہ تمہارے گرد کوئی نیا جال بن رہی ہو؟"

"دراصل اسے بڑی بھاری چوٹ پہنچائی ہے۔" اس نے کہا۔ "لندن آنے سے پہلے ہی تنظیم کے بڑوں کو ویرا کی طرف سے اس حد تک بدظن کر دیا تھا کہ یہاں پہنچتے ہی ویرا کی کڑی نگرانی شروع کرا دی تھی۔ تنظیم میں وہ اس قسم کے واقعات سے پہلی بار دوچار ہوئی ہے اور اس وقت بہت ہراساں ہے۔ اس سے مل کر تم یقین نہیں کر سکو گے کہ یہ وہی عورت ہے، جو چٹکی بجاتے مسکراتے پلک جھپکنے میں بڑے سے بڑے فیصلے صادر کر دیتی تھی۔"

"اس پر لعنت بھیجو۔ یہ بتاؤ کہ جابانی کے بارے میں کیا پروگرام ہے؟"

"سنتے میں جیکب کے ایک مکان کا سراغ ملا ہے، جو اس کی تحویل میں تھا لیکن چند مخصوص لوگوں کے سوا کسی کو علم نہیں تھا اور غلام لالحق کا اڈہ تھا۔ ہو سکتا ہے کہ اس نے برے وقت میں کسی محفوظ ٹھکانے کے خیال سے اپنے سب سے والے مکان کا وجود راز میں رکھا ہو۔ خیال ہے کہ عزاد وہیں موجود ہے۔"

"اور تم یہاں بیٹھے وقت برباد کر رہے ہو!" وہ پُرجوش انداز میں اچھل کر کھڑا ہو گیا۔

"بیٹھ جاؤ۔" میں نے اکتائے ہوئے انداز میں کہا۔ "پوری بات سنے بغیر نتائج پر چھلانگ نہ لگایا کرو۔ عزاد تو زخمی ہونے کے سبب جہاں بھی ہے محفوظ ہے۔ صرف ویرا ہی اس مکان تک جا سکتی ہے مگر وہ نگرانی کرنے والوں کو جل دے کر فرار ہوئی ہے اس لیے دن کے اجالے میں وہ باہر نکلنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتی۔ ہم آج شام دھندلکا پھیلنے کے بعد ادھر روانہ ہوں گے۔"

"اور ویرا بھاگی، بھاگی کرے گی؟" اس نے دوبارہ کرسی پر بیٹھتے ہوئے استفسار طلب لہجے میں کہا۔

"بھاگی نہیں بلکہ پوری سرگرمی سے۔" میں نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔ "ہم دونوں ایک علیحدہ کار میں اس کے پیچھے ہوں گے اس بات کو یقینی بنائیں گے کہ کوئی اس کے آڑے نہ آ سکے۔"

"اور ابھی تم بتا رہے تھے کہ وہ بہت ہراساں ہے؟" اس کے لہجے میں الجھن عود کر آئی۔

"تم کیا کہنا چاہتے ہو؟" میں نے اضطراری طور پر نئی سگریٹ سلگاتے ہوئے الجھن آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"سیدھی سی بات ہے۔" وہ دو ٹوک لہجے میں بولا۔ "جابانی کی بازیابی کا معاملہ بہت نازک اور اہم ہے۔ اگر ویرا اس وقت اپنے مسائل

کی وجہ سے پریشان اور ہراساں ہے تو محض اس کے رحم و کرم پر نہیں چھوڑی جا سکتی۔ کسی نازک موڑ پر کیا ہوا اس کا ایک غلط فیصلہ تمہارے لیے عذاب بن جائے گا۔"

اس کی بات درست تھی۔ اس وقت ریٹا کی ذہنی صلاحیتوں پر اعتماد نہیں کیا جا سکتا تھا۔ میں ایسی جگہ مر سکتی تھی، جہاں سے فرار کی کوئی بھی راہ نہ تھی۔ میں سوچ میں پڑ گیا۔

اور شاید اس وقت میں بھی ذہنی انتشار کا شکار ہو چلا تھا کیونکہ ریٹا کی ذہنی کیفیت کا بذاتِ خود مشاہدہ اور تجزیہ کرنے کے باوجود میں نے اس کے منصوبے کو من و عن تسلیم کر لیا تھا جبکہ سلطان شاہ نے محض میری کہانی سن کر وہ سب نتائج اخذ کر لیے تھے۔ جن سے فرار کسی طرح ممکن نہیں تھا۔

"پھر تم کیا چاہتے ہو؟" میں نے پوچھا۔

"ہم صرف اپنے ہاتھ میں رکھنا چاہیے۔ تم نے اب بار بھاگنے کا مزاج کھو دیا تو شاید طویل مدت تک کفِ افسوس ہی ملتے رہو گے۔ تمہاری باتوں سے میں نے اندازہ لگا لیا ہے کہ ریٹا بحران میں گھر کر اس وقت ایک عام سی ناقص العقل عورت رہ گئی ہے۔ اس کا شوہر کو بچانے والا جذبہ رخصت ہو گیا ہے۔"

"مگر میں جنگ کے بغیر براہِ راست جیکب کے مکان پر نہیں پہنچ سکتا۔ یہ علاقہ بھی دریافت کروں گا کہیں کسی ڈکسن کی نگاہوں میں آ جاؤں گا۔"

"یہ کوئی مسئلہ نہیں۔" وہ میری بات کاٹتے ہوئے بولا۔ "تم ریٹا کے ساتھ جاؤ۔ میں دوسری کار میں پیچھے رہ کر تم دونوں کی حفاظت اور نگرانی کروں گا۔ راستہ وہ بتائے گی، فیصلے تم خود کرو گے۔"

میں حقارت آمیز انداز میں بے اختیار ہنس پڑا۔ کس قدر سادہ اور سہل حل موجود تھا ہمارے مسائل کا مگر میں اس گھمبیر صورتِ حال میں جذباتی طور پر ملوث ہونے کی وجہ سے خود بھی ریٹا کی طرح ذہنی انتشار کا شکار ہو چلا تھا۔

"میری رائے میں تو اس وقت تمہاری عقل سب سے تیز چل رہی ہے اس لیے پوری مہم کا چارج تمہارے ذمے ہونا چاہیے۔ موجودہ حالت میں تم بہترین فیصلے کر سکو گے۔"

"شاید تم درست کہہ رہے ہو لیکن میری زبان کی کمزوری کو سمجھو۔ میں گونگا محافظ تو بن سکتا ہوں لیکن تیزی سے بدلتی ہوئی کسی بھی صورتِ حال میں کسی سے مذاکرات اور پھر فیصلوں کا بوجھ نہیں اٹھا سکتا۔"

میں نے فوراً ہی ریسیور اٹھا کر فون پر نمبر ڈائل کیا۔ ڈائل ٹون ملتے ہی میں نے موجود کوڈ کا نمبر ملایا اور کمرہ نمبر دو سو پانچ میں ویرا سے رابطہ قائم کر لیا۔

"خیریت تو ہے؟ فون کرنے کی کیا ضرورت پیش آ گئی؟" اس نے میری آواز پہچانتے ہی حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"لارڈ میکنزی کا کیا حال ہے؟" میں نے رواروی میں سوال کیا۔

ریسیور پر اس کی کھنکتی ہوئی نقرئی ہنسی سنائی دی پھر اس کی شوخ آواز ابھری۔ "بے چارہ کمرے میں چاروں طرف لنگڑاتا پھر رہا ہے۔ سارا نشہ ہرن ہو گیا ہے۔"

"کیا تم بھی مارٹن کے نقشِ قدم پر چلنے کی کوشش کر رہی ہو؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔

"بس تم تو میری افتادِ طبع سے واقف ہی ہو۔" ہنسی کے دوران اس کی آواز ابھری۔ یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ گزرے ہوئے لمحات کے بارے میں سوچ سوچ کر محظوظ ہو رہی ہو۔ "اس نے اپنی ادا سے میرا موازنہ کر کے مجھے کم ہمت قرار دیا تھا اور میں نے تمہارے جانے کے بعد اسے عملاً اپنا ہم سبق بن جانے پر مجبور کر دیا۔ اب وہ بے چارا بلبلاتے ہوئے اپنے پٹھوں اور جوڑوں کو اعتدال پر لانے کی کوشش کر رہا تھا۔"

"بعض اوقات تم بہت گھٹیا ہو کر رہ جاتی ہو۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔

"بکواس مت کرو۔" ریسیور پر اس کی مصنوعی غراہٹ ابھری۔ "یہ میرے ذاتی معاملات ہیں جس میں تمہیں تنقید کا کوئی حق نہیں ہے۔ یہ بتاؤ کہ تم نے فون کیوں کیا ہے؟"

"شام کے پروگرام کے بارے میں کچھ مشورہ کرنا تھا۔"

"وہ پروگرام طے ہے اس میں مشورے کی کیا ضرورت ہے؟ آخر کہ چلا جائے تو میں دوسری گاڑی کا بندوبست بھی کر لوں گی۔ تم اس طرف سے بالکل بے فکر رہو۔"

"میں تمہارے ساتھ چلنا چاہتا ہوں۔ میرا ساتھی دوسری گاڑی میں تعاقب کرے گا۔" میں نے جھجکتے ہوئے کہا۔

"اگر تمہیں اس کی عقل اور قوتِ فیصلہ پر اتنا ہی بھروسہ ہے تو مجھے کوئی اعتراض نہیں۔ بس یہ خیال رکھنا کہ اس نے کسی بگڑی ہوئی صورتِ حال کو صحیح طریقے پر ہینڈل نہیں کیا تو ہم بے موت مارے جائیں گے۔"

اس کے تبصرے پر میں دل ہی دل میں ہنس پڑا۔ سلطان شاہ کو اس کی صلاحیتوں پر شبہ ہونے لگا تھا اور وہ سلطان شاہ کے بارے میں بے اعتمادی کا شکار تھی۔

"تم فکر نہ کرو میں اسے سب کچھ سمجھا دوں گا۔ تم اس کے لیے گاڑی کے ساتھ اسلحے کا بندوبست کرنا۔ مجھے یقین ہے تم کو اس کے طریقۂ کار سے مایوسی نہیں ہوگی۔"

اس سے گفتگو کا سلسلہ منقطع کرتے ہوئے میں ذہنی طور پر خود

حیرت کے ساتھ بولی۔

"لگتا ہے بہادری کا اب خودکشی بن جانا، مجھے تو سگریٹ کو بھی ہاتھ نہیں لگانا۔" سلطان شاہ نے کن انکھیوں سے ویرا کے حسین سراپا کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔

"میری طرف نگاہیں بھر کر بھی دیکھو گے تو میں برا نہیں مانوں گی۔" ویرا نے اپنی ذات میں اس کے اشتیاق کو بھانپتے ہوئے بے باکانہ لہجے میں چوٹ کی اور سلطان شاہ کا چہرہ ندامت سے سرخ ہو گیا۔

"ہم... میں تمہیں آنکھیں ہی دکھا رہا تھا۔"

"مرد ہو کر شرماتے ہو؟" وہ باندار قہقہہ لگا کر بولی۔ "تم مشرقیوں کی بھی عجیب و غریب ادائیں ہوا کرتی ہیں۔"

"بس... بس" میں نے جلدی سے مداخلت کرتے ہوئے کہا۔ "اسے تو معاف ہی رکھو۔ یہ تمہاری ذات کے سحر میں پھنسنے والوں میں سے نہیں ہے۔ فی الحال تم ٹریفک پر ہی اپنی توجہ مرکوز رکھو۔"

میرے اس تعاقب پر وہ کھلکھلا کر ہنس تو دی لیکن سلطان شاہ کے پلے نہ پڑ سکا کیونکہ میں نے اسے فون پر ہونے والی پوری گفتگو سے آگاہ نہیں کیا تھا۔

"اندھیرا پھیل گیا ہے، اب آگے کا کیا پلان ہے؟" میں نے ویرا کے زبان کھولنے سے پہلے ہی موضوع تبدیل کر دیا۔

"بس جو دو اس نے ٹرنک کر اپنی جگہ چھوڑ دی اور تقریباً بیس منٹ بعد اس نے ڈریسنگ ٹیبل کے سامنے جا کر ہونٹوں پر لپ اسٹک کی ہلکی سی تہہ جمائی، بالوں کی لٹیں درست کیں اور وینٹی بیگ میں پھولانٹ چیک کرنے کے بعد ٹیکسی کے دروازے کی طرف بڑھی۔

"سلطان کے لیے جگہ کہاں ہے؟" میں نے پوچھا۔

"اوہ، میں تو بھول ہی گئی تھی کہ بے چارہ تنہا ہی ہے۔" وہ بیٹھتے ہوئے لہجے میں چوٹ کر گئی پھر جلدی سے بولی۔ "باہر نکلو گاڑی میں یقیناً کچھ نہ کچھ موجود ہوگا۔"

ہوٹل کی عمارت سے نکلنے کے بعد ہم ویرا کی رہنمائی میں چند گلیوں سے گزرتے ہوئے ایک بند گیراج کے سامنے پہنچ گئے۔ بند دروازے سے باہر سرمئی رنگ کی ایک کار پارک کی ہوئی تھی۔

ویرا نے وینٹی بیگ میں سے چابی نکال کر گیراج کا مقفل دروازہ کھولا، اندر روشنی کی تو وہاں بھی ایک سیاہ کار پارک کی ہوئی تھی اور فرش پر رنگ میں رنگی ہوئی ایک چابی پڑی ہوئی تھی جو غالباً بند دروازے کے نیچے سے اندر ڈالی گئی تھی۔

ویرا نے فرش سے چابی اٹھا کر سلطان شاہ کی طرف بڑھا دی۔

"یہ تمہاری گاڑی کی ہے۔" یہ کہتے ہوئے اس نے گیراج سے باہر پارک کی ہوئی سرمئی کار کی طرف اشارہ کیا تھا۔ "ڈرائیونگ سیٹ کے نیچے پڑا ہوا پستول فاضل میگزین سمیت موجود ہوگا۔ یہاں گاڑی چلاتے ہوئے ٹریفک کے قوانین اور علامات پر نگاہ رکھنا اور نہ کسی نے نوٹ کر لیا تو بڑا مشکل ہو جائے گا۔ یہاں چالان ہستی ڈرائیونگ کا شمار سنگین جرائم میں ہوتا ہے۔"

سلطان شاہ نے سرمئی کار میں ویرا کے بیان کے مطابق پستول کی موجودگی کی تائید کی اور انجن اسٹارٹ کر کے تھوڑی دور وہاں سے ہٹ کر گیا۔ چند لمحوں بعد گیراج مقفل کر کے ہم دونوں سیاہ کار میں وہاں سے روانہ ہو گئے۔ ویرا ڈرائیونگ کر رہی تھی اور میں اس کے برابر میں بیٹھا ہوا تھا۔

سلطان شاہ ٹریفک کے ہجوم میں مناسب فاصلے سے سرمئی کار میں ہمارے پیچھے آ رہا تھا۔

"تمہارا آپریشن کہاں ہے؟" میں نے تھوڑی دیر کی خاموشی کے بعد ایک خوش کن حیرانی کے تحت سوال کیا۔

"میرے پاس ہی ہے۔ اب تو کچھ پتا نہیں کہ کب، کون سا تماشا چھوڑنا پڑ جائے۔" وہ بولی۔ "ذرا ایک سگریٹ تو سلگا دو، میرے لیے کافی دیر ہو گئی ہے۔"

"تمہارا تو چہرے پر آدھی نقاب لگا کر ڈرائیونگ کرنے کا ارادہ تھا تاکہ کوئی پہچان نہ سکے؟"

"نقاب موجود ہے لیکن اندھیرے میں اس کا استعمال ضروری نہیں رہا۔ باہر سے کوئی مجھے نہ پہچان سکے گا۔"

"کیوں نہ اسے کو کھولا جائے؟" میں نے جلی ہوئی سگریٹ اس کی طرف بڑھاتے ہوئے تجویز پیش کی۔

"تجویز معقول ہے لیکن تو پہلے کر فرینکل کے قتل کے بعد کیا سوچ رہا ہے، ذرا میرے وینٹی بیگ میں سے ایک ماسک نکالو۔ اس کی مجاوزت اس وقت قابلِ دید ہوگی۔" وہ اس کے ساتھ ایک پرسکون سڑک پر موڑتے ہوئے کہا۔

میں نے دونوں نشستوں کے درمیان رکھا ہوا اس کا وینٹی بیگ اٹھایا تو وہ غیر معمولی طور پر وزنی تھا۔ زپ کھول کر اندر ہاتھ ڈالا تو دیگر اشیا میں ایک چھوٹا سا پستول اور وزنی آپریشن اٹھانے ہی محسوس ہوا۔ میں نے آپریشن نکال کر ویرا کی ہدایت کے مطابق اس کا ماؤتھ پیس باہر کھینچ کر پاور سپلائی سوئچ آن کیا اور اس کی ناب گھما کر والیوم تھوڑا سا بڑھا دیا۔ کار میں ہلکا ہلکا شور سنائی دینے لگا۔

ویرا نے دائیں ہاتھ سے اسٹیئرنگ سنبھالا اور بائیں ہاتھ سے آپریشن تھام کر انگوٹھے سے ٹرانسمیشن بٹن دباتے ہوئے وقفے وقفے سے کوڈ ورڈز کے حوالے سے اپنی کال ریڈیو کو نشر کرنے لگی۔

"ہیلو ورسیولک وکی ہاں، ان کی کالز کے جواب کا انتظار کر رہی تھی۔" ریڈیو پر دبی دبی سی ایک مردانہ آواز ابھری جسے میں نہ پہچان سکا کیونکہ الفاظ اور لب و لہجے کا وائرلیس میں نمایاں فرق ہو جاتا ہے۔

"بازی! اشتی نظر آرہی ہے جو ٹینی۔" ویرا کی سسکتی ہوئی آواز ابھری۔ اُس نے شکست خوردہ انداز میں آپریٹس ایک کونے میں ڈال دیا تھا۔

"ابھی کچھ نہیں بگڑا۔" میں نے پُراعتماد لہجے میں کہا۔ "وہ ابھی تک تمہاری قیام گاہ سے بے خبر ہے۔ میں نے ان لوگوں میں بہت وقت گزارا ہے اور میں دیکھ چکا ہوں کہ جدید ترین مواصلاتی شعبے ہر وقت اُن کی دسترس میں رہتے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ تم خود ناشکی میں کوئی خاتون وارزیس ڈکٹا فون لیے پھر رہی ہو جو اس بدمعاش کی معلومات کا ذریعہ بنا رہا ہے۔"

"میرے پاس تو کچھ بھی نہیں ہے۔ ایسی کوئی چیز نہیں ہے جس پہ ڈکٹا فون کا شبہ ہو سکے۔" ویرا نے مشتعل آواز میں جواب دیا۔

"تم لوگ کہاں غائب ہو گئے۔ تمہارے جواب کا منتظر ہوں ویرا۔ اوور۔" ویرا کی گود میں پڑے ہوئے آپریٹس سے داؤد کی آواز ابھری لیکن میں نے ویرا کا بازو دبا کر اُسے داؤد کی کال کا جواب دینے سے روک دیا۔

"اسے کچھ دیر..." میں نے بلند آواز میں ویرا سے کہا۔ "تم ذرا ذہن پہ زور دے کر بتاؤ کہ آج صبح جب فون پر تم نے مجھے پہنچنے سے آگاہ کیا تھا، اُس وقت کون سی چیز تمہارے قریب نہیں تھی، جو پہلے ساتھ رہی ہو؟"

"وینٹی بیگ، اُس وقت میرے ساتھ نہیں تھا۔ اُسے کمرے ہی میں چھوڑ کر میں نے تم سے کال کی تھی کیونکہ کمرے کا ائیر کنڈیشنڈ خراب تھا۔" اُس نے سوچتے ہوئے جواب دیا۔

"اور تمہارے بیگ میں سب تمہارے ذاتی استعمال کی چیزیں ہیں؟" میں نے سوال کیا۔

"ہاں پھر بھی تم چاہو تو دیکھ سکتے ہو۔"

میں نے ایک بار پھر وینٹی بیگ چھان مارا لیکن اس میں موجود میک اپ کے سامان اور پستول کے علاوہ ذاتی استعمال کی چند نسوانی اشیاء کے علاوہ کوئی مشتبہ چیز موجود نہیں تھی اور یوں آخر کار میری نگاہیں ویرا کی گود میں پڑے ہوئے آپریٹس پر مرکوز ہو گئیں۔

وہی ایک ایسی چیز تھی جو غالباً داؤد سے ویرا تک پہنچی تھی اور اس پہ شبہ کرنا آسان نہیں تھا لیکن میں نے جیوا الفریڈ سی ایم آئی تھری ہنڈ کے جیسے طاقتور اور وسیع حلقہ عمل والے ٹرانسمیٹر سے لے کر خوردبین سے منسلک خود کار حفاظتی نظام تک بہت سی ناقابلِ یقین چیزیں دیکھی تھیں۔ اس لیے یہ سمجھنا دشوار نہیں تھا کہ داؤد نے ویرا پر اپنی گرفت مضبوط رکھنے کے لیے اسی آپریٹس میں کوئی ڈکٹا فون نصب کرا دیا تھا جو آپریٹس آف ہونے کے باوجود کام کرتا رہتا تھا اور اس قدر حساس تھا کہ سارے مکالمات کو ہو بہو دوسرے سرے پر منتقل کر دیتا تھا۔

میں نے ایک اہم فیصلہ کرتے ہوئے ویرا کی گود سے آپریٹس اُٹھا لیا۔ آپریٹس کے بارے میں اُسے اپنے شبہات سے آگاہ کیے بغیر میں نے براہ راست داؤد سے بات کرنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

"میرا خیال ہے کہ تم اس گاڑی میں ہونے والی تمام گفتگو خود بھی سنتے رہے ہو لیکن دانستہ انجان بن کر ہمیں فریب دینے کی کوشش کر رہے ہو... اوور۔" میں نے خشک اور درشت لہجے میں کہا۔

"یہ اچھا ہوا کہ تم نے براہ راست بات کرنے کا فیصلہ کر لیا۔" آپریٹس پر داؤد کی آواز ابھری۔ "میرا خیال ہے کہ ویرا اپنی ساری چالاکی اور مکاری کے باوجود شروع سے تمہارے جال میں پھنستی چلی گئی اور اب تم اس حد تک آگے نکل گئے ہو کہ وہ خود کو تمہارے اشاروں پر ناچنے پر مجبور پاتی ہے... اوور۔"

"یہ تقریر میری بات کا جواب نہیں ہے۔ اوور۔"

"مجھے تمہاری ذہانت کا اعتراف ہے ڈینی... تمہاری سانسوں کی آواز بھی مجھ سے پوشیدہ نہیں ہے۔ ویرا پر مجھے مارٹن کی موت کے بعد ہی سے شبہ تھا اور میں نے اُسے اس طرح بگ کرایا ہے کہ تم سر کے بل کھڑے ہو کر بھی ڈکٹا فون کا سراغ نہ لگا سکو گے۔ تمہاری ذہانت ہماری نگاہوں میں بھی تھی لیکن تنظیم سے بغاوت کی راہ اختیار کر کے تم نے نہ صرف اپنے لیے ترقی کے امکانات ختم کر لیے بلکہ بدترین سزا کے حق دار بن گئے ہو... اوور۔"

مجھے یک بیک اپنی آنتوں میں بل پڑتے ہوئے محسوس ہونے لگے۔ اس نے بگ کی موجودگی کا اعتراف کر لیا تھا۔ وہ ہماری سرگرمیوں سے بھی باخبر تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ غزالہ کے بارے میں ویرا کے کیبن میں ہونے والی گفتگو سے بھی وہ حرف بحرف آگاہ تھا اور اُسے کوئی گھناؤنا کھیل کھیلنے کے لیے طویل مہلت مل چکی تھی۔

شاید وہ جیکب کے مرے ہوئے مکان میں غزالہ پر بہت پہلے ہاتھ ڈال چکا تھا لیکن اس کا اظہار نہیں کر رہا تھا۔ مجھے خوف آنے لگا کہ کہیں وہ مجھے اور ویرا کو مصالحت پر آمادہ نہ پا کر غزالہ کی ذات کو ترپ چال کے طور پر استعمال کرنے پر نہ تل جائے۔

"اپنے منہ پہ میاں مٹھو بننے سے گریز کرو... مشورہ دوں گا کہ بعد میں شرمندہ ہونے کی گنجائش بھی نہ رہے۔" میں نے اپنا لہجہ استوار رکھتے ہوئے کہا۔ "تم نے ایک دن کی مدت میں ڈکٹا فون ویرا کے بدن میں کہیں چھپایا ہو گا۔ مجھے چیلنج کرو گے تو فوراً ہی دیر میں اس کا سراغ لگا لوں گا... اوور۔"

"اسے چیلنج ہی سمجھو... اوور۔"

"چیلنج کے لیے کوئی شرط ضروری ہوتی ہے۔ شرط یہ ہے کہ مجھے صرف پندرہ منٹ دو۔ اس دوران میں تمہارا بگ تلاش کر لوں گا۔ نہ کر سکا تو ویرا سے تعلق ختم کر دوں گا... اوور۔"

"تم مجھے کسی شرط کو پورا کرنے پر مجبور نہیں کر سکتے۔ اس لیے شرط کے بغیر ہی کوشش کر دیکھو... اوور۔"

"پھر تو سلطان شاہ بھی بے ہوش ہو جائے گا۔"

"امکان یہی ہے لیکن اسے اتنی مہلت مل جائے گی کہ گاڑی روک سکے کیونکہ کسی حادثے کا خطرہ نہیں ہے۔ سلطان کے ہاتھ پر باندھ کر دوسری گاڑی تھام لیا۔"

"اور یہ بے ہوشی کتنی دیر قائم رہے گی؟"

"زیادہ سے زیادہ آدھا گھنٹا... ہو سکتا ہے کہ وہ اس سے پہلے ہوش میں آجائیں۔"

پھر کیبن میں صرف ریڈیو سے اُبھرنے والی موسیقی کی دھیمی آواز باقی رہ گئی۔

"اب ماحول مناسب ہے۔" ویرا نے عقب نما آئینے میں دیکھتے ہوئے کہا۔ میں نے گردن گھما کر پچھلی گاڑی کا جائزہ لیا اور اپنی سمت کا شیشہ اتار کر وہ گیندیں ایک ساتھ پیچھے اُچھال دیں۔

دھویں کے وہ بے آواز بم پھینکنے کے بعد میں نے پیچھے کا جائزہ لینے کے لیے دوبارہ واپس مڑا تھا لیکن وہاں فضا صاف تھی۔ سلطان شاہ کی کار کے ہیڈ لیمپس کی روشنی میں کہیں کوئی کثیف غبار نظر نہیں آ رہا تھا۔

پھر میرے دیکھتے ہی دیکھتے سلطان شاہ کی کار سڑک پر لہرائی اور پھر یک بیک اس کی رفتار کم ہوتے ہوتے صفر ہو گئی۔ اس کے ہیڈ لیمپس بدستور روشن تھے۔

ویرا نے اپنی کار روک کر تیزی سے ریورس کی اور پچھلی کار کے قریب لے گئی۔

"خدا کا شکر ہے۔" نیچے اترتے ہی میں سلطان شاہ کی آواز سن کر حیران رہ گیا۔ "مجھے تشویش ہونے لگی تھی کہ تم لوگ کہاں رہ گئے ہو لیکن تم ہم سے آگے کیسے پہنچ گئے؟"

"یہ بتاؤ کہ تم ہوش میں کیسے ہو؟" ویرا نے نیچے آ کر حیرت آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"میں نے سوچا کہ ایک وقت میں تمہارے لیے ایک ہی بے ہوش کافی ہو گا۔" وہ ہنستے ہوئے بولا۔ "دراصل بیا نو کا چہرہ میری طرف متوجہ تھا اور میں سامنے دیکھ رہا تھا۔ میں نے اپنی گاڑی کی روشنی میں تمہاری کار سے گیندیں گرتے دیکھ کر ہی خطرہ بھانپ لیا تھا۔ میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ اگلی کار میں تم لوگ ہو گے۔ پھر گولوں کی مخصوص سے نامانوس سی میٹھی میٹھی بو لگی تو میں نے سانس روک لیا۔ چند سیکنڈ بعد وہ بو صاف ہوئی تو دوبارہ سانس لینے لگا۔"

"پھر گاڑی کیوں لہرائی تھی؟" ویرا نے پوچھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ سلطان شاہ کی وضاحت پر پوری طرح یقین نہ کر سکا ہو۔

"اس کو مکمل اندازہ نہیں ہو سکا اور وہ گہرے گہرے سانس لینے لگا جیسے کسی ہوا کی طرح میرے اوپر آ رہا ہو۔" اس نے اپنے ہاتھ میں دبے ہوئے پستول کا سیفٹی کیچ چڑھاتے ہوئے کہا۔ "گاڑی روک کر اسے

واپس اُس کی سیٹ پر گھونس دیا تھا کہ تمہاری کار رُک کر پیچھے آتی نظر آئی اور میں پستول سنبھال کر مقابلے کے لیے تیار ہو گیا۔"

اس دوران میں ویرا سلطان شاہ والی کار کی ڈرائیونگ سیٹ کے قریب پہنچ چکی تھی۔ "میرا اندازہ درست تھا، یہ ایلین بیروز ہی ہے۔" اس کی مسرت آمیز آواز سنائی دی۔ "اور مجھے خوشی ہے کہ یہ بُری طرح زخمی ہے۔ اس کا بایاں شانہ اور پوری آستین خون میں تر ہے۔"

بے ہوش شکار کا جائزہ لے کر اس نے کیبن لائٹ بجھا دی۔ پہلے میرا ارادہ اسی طرح سلطان شاہ کی کار میں منتقل ہونے کا تھا تاکہ ایلین ہوش میں آ کر اس کے لیے دشواریاں پیدا نہ کر سکے لیکن آخری لمحے پر میں نے اپنا ارادہ تبدیل کر دیا۔

اگر ایلین راستے میں ہوش میں آجاتا تو اس سے ویرا کی موجودگی میں بات چیت زیادہ سود مند ثابت ہو سکتی تھی لہٰذا اس کے سائیلنسر لگے ہوئے پستول پر قبضہ کرنے کے بعد میں نے سلطان شاہ کی مدد سے اُسے ویرا کی کار کی عقبی نشست پر ڈال دیا اور ڈکی سے رسی کے چند مضبوط ٹکڑے لے کر اس کے برابر میں بیٹھ گیا۔

دونوں گاڑیوں کا سفر کسی مداخلت کے بغیر نہایت سکون کے ساتھ مکمل ہوا اور ہم ایک بار پھر پہلی ترتیب کے ساتھ لندن کی طرف روانہ ہو گئے۔

ایلین بیروز کے ہاتھ پیر باندھنے کے بعد میں نے اس کی جیبوں سے بھرا ہوا فاضل میگزین گولیوں کی ایک ڈبی سمیت نکال لیا اور پھر اگلی کار میں اگلی نشست پر ویرا کے پہلو میں پہنچ گیا۔

"کوئی ہوش میں لانے والی گیند ہو تو اب وہ بھی دے دو مجھے۔"

"فکر نہ کرو یہ جلد ہی ہوش میں آجائے گا۔" وہ تسلی آمیز لہجے میں بولی۔ "میں ویسے بھی واپسی کے لیے لمبا راستہ اختیار کروں گی تاکہ اس کا معاملہ رستے ہی میں نمٹ جائے۔"

"کہیں پولیس پارٹی ٹکرا گئی تو یہ بے ہوش قیدی ہم تینوں کو لے ڈوبے گا۔"

"فکر نہ کرو یہ پاکستان نہیں ہے۔ یہاں پولیس بلاجواز شریف شہریوں کو روک کر ہراساں نہیں کرتی۔"

میں فوری طور پر کچھ نہ بول سکا۔ میرے ذہن میں وہ خبریں اُبھر آئی تھیں جو پولیس کی عام کارکردگی سے متعلق تھیں۔ پولیس اسٹیشنوں میں لگنے والے جوئے کے اڈوں اور قحبہ خانوں سے باقاعدہ بھتہ وصول کرنے والے افسروں اور اہلکاروں نے بار بار شادی شدہ جوڑوں کو آوارگی کے جرم میں تھانوں کی سیر کرائی تھی اور نکاح نامے کے بغیر ان بیچاروں کی گلو خلاصی کی کبھی کوئی صورت نہیں بن سکی تھی۔ مجرموں کے بجائے بے گناہوں کو اُٹھا کر جوتے کے زور پر ان سے ناکردہ گناہوں کا اقبالی بیان لینے کے واقعات بھی پرانے نہیں ہوئے تھے اور وہاں پولیس کی خانہ دوری کا یہ عالم تھا کہ شریف

لیکن میں موقع پاتے ہی کسی طرف تیزی کے ساتھ دوڑ لگا دوں۔

میں نے دیکھا کہ پل بھر میں ہی اُس کے چہرے پر خفگی برسنے لگی تھی۔ ویرا نے جنگی منصوبہ نہ ہونے کے باوجود میری بات کو سہارا دے کر اُسے خود کو دُنیا کا احمق ترین شخص سمجھنے پر مجبور کر دیا تھا۔

"تم جاؤ، تم کہاں چلی آ رہی ہو؟" سیڑھیوں سے اُترنے کے بعد فوراً وہ ویرا کو اپنے پیچھے آتے ہوئے دیکھ کر جھلاتے ہوئے لہجے میں کہا۔

"میں بھی تمہارے ساتھ جاؤں گی۔" ویرا نے غصیلے لہجے میں کہا۔ "میں اس سادہ لوح شخص کو تم جیسے خطرناک لوگوں کے رحم و کرم پر نہیں چھوڑ سکتی۔ کیا پتا کہ تم اسے بلاوجہ گولی مار کر یہ بتا دو کہ اس نے موقع پا کر فرار ہونے کی کوشش کی تھی۔"

"میں اپنی تسلی کرنے کے بعد خود اس کا لاکٹ اُتار کر تمہارے حوالے کر دوں گا۔ مجھے صرف اور صرف ڈیزی درکار ہے ورنہ یہاں ہزاروں کی بھیڑ میں سے جسے چاہوں لے جا سکتا ہوں۔"

"زبان سنبھال کر بات کرو، کالے اُلو ہو گئے تم؟" ویرا نے بھڑک کر کہا۔

"میری مانو تو اسے چھوڑ کر مجھے لے چلو۔ شاید تمہارے بڑے تشدد کر کے مجھ سے کچھ اگلوا ہی لیں۔" ویرا نے کہا۔

"میں کہتا ہوں کہ یہ ڈیزی ہے، مجھے جو حلیہ بتایا گیا تھا یہ اس پر پورا اُترتا ہے، چہرہ ایشیائی بھی ہے۔" وہ جھنجھلاتے ہوئے لہجے میں بولا۔ اُس کے انداز سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ کوئی فیصلہ کرنے سے قبل ہم سے بحث کر کے یہ یقین کرنا چاہتا تھا کہ میں ڈیزی نہیں کوئی اور تھا۔

"ایشیائی ہونے کی بات تو کرو ہی مت۔" ویرا مضحکانہ لہجے میں بولی۔ "اس برِاعظم کا بڑا حصہ فاقہ زدہ ہے۔ اُدھر سے تعلق رکھنے والے سینکڑوں بلکہ ہزاروں افراد تمہیں اس وقت ان گلیوں میں منڈلاتے ہوئے مل سکتے ہیں۔"

"میں سیاست پر بات نہیں کرنا چاہتا۔" وہ پہلو بدل کر غصیلے لہجے میں بولا۔

"مجھے بھی سیاست سے نفرت ہے۔" ویرا نے اس کے ساتھ چلتے ہوئے اُسے چڑانے والے لہجے میں کہا۔ "میں تو محض حقائق کی بات کر رہی تھی۔ ان میں سے بیشتر آسودہ حال یہاں صرف رنگین تفریحات کے لیے آتے ہیں۔ اس لیے اس کا ایشیائی ہونا کوئی جرم نہیں ہے۔"

"میں اپنا اطمینان خود کر لوں گا۔ تم ویرا لائیڈ ہو اور یہ تمہارے ساتھ ہوسٹس کلب پہنچا تھا۔ اس لیے مجھے کوئی شبہ نہیں کہ یہ ڈیزی ہی ہو گا۔"

"یہ بات تم دوسری بار دُہرا رہے ہو۔ شاید تمہارے اطمینان کے لیے تمہیں ڈیزی کی شناخت کی کچھ نشانیاں بتائی گئی ہوں گی۔" ویرا کا لہجہ طنزیہ تھا۔

"خدا کے لیے تم اپنا راستہ بدلو۔" وہ چلتے چلتے تھم کر بولا۔ "میرے پیچھے کیوں پڑ گئی ہو؟ میں اچھی طرح جانتا ہوں کہ مجھے کیا کرنا ہے اور اس کے لیے کون سا طریقہ کار بہتر ہو گا۔" ویرا کے سلگانے والے انداز اور تبصروں سے وہ زچ تو ہو گیا تھا لیکن صبر کا پیمانہ لبریز ہو جانے کے باوجود اشتعال کے عالم میں بھی وہ میری طرف سے غافل نہیں ہوا تھا۔

"میں بتا چکی ہوں کہ میں اس شخص کو تم جیسے وحشی کے رحم و کرم پر نہیں چھوڑ سکتی۔ تم اسے جہاں لے جاؤ گے میں بھی ساتھ جاؤں گی۔" یہ یقین ہو جانے کے بعد کہ اُسے ویرا سے نمٹنے کا حکم ملا ہوا تھا، ویرا دلیر ہو گئی تھی اور اس کے سر پر سوار ہوتی جا رہی تھی۔

وہ غصے اور بے بسی کے ساتھ چند ثانیوں تک ویرا کی آنکھوں میں دیکھتا رہا پھر کراہتے ہوئے لہجے میں بولا۔ "تم سے ٹھیک ہی کہا تھا کہ بالکل ڈھیٹ اور بے حد منہ پھٹ معلوم ہوتی ہے۔ جب کہ ڈیزی کے بارے میں مجھے بہت زیادہ محتاط رہنے کی ہدایت ملی تھی۔ میں اسے ایک شرط پر چھوڑ سکتا ہوں کہ تم مجھے ڈیزی کا پتا بتا دو۔"

"یہ ڈیزی کا ایک ساتھی ہے۔" ویرا نے یک بیک نرم اور مصالحانہ لہجہ اختیار کرتے ہوئے کہا۔ "وہ لومڑی کی طرح چالاک ہے۔ اسے پہلے ہی سے خطرے کا احساس ہو گیا تھا۔ وہ کسی قریبی پارکنگ لاٹ میں گاڑی میں بیٹھا ہماری واپسی کا انتظار کر رہا ہو گا۔ تم اس پر ہاتھ نہ ڈال سکو گے۔"

"مجھے صرف اس پارکنگ لاٹ کا نمبر بتا دو۔ اپنا شکار میں خود تلاش کر لوں گا۔"

"وہ فریب ہے، میں نہیں۔" ویرا میری طرف اشارہ کرتے ہوئے تلخ لہجے میں بولی۔ "تم نے شرافت سے ہمارا پیچھا نہیں چھوڑا تو میں ابھی تھپڑوں سے تمہارا چہرہ بگاڑ دوں گی۔"

اس نے خوفناک تیوروں کے ساتھ یوں منہ چلایا جیسے حلق میں پھنسی ہوئی کڑوی گولی سو بار چبا رہا ہو، پھر تیز لہجے میں بولا۔ "مجھے معلوم نہ ہوتا کہ تم کون ہو تو اس بدزبانی پر تمہیں ایسا سبق دیتا کہ آئندہ تم اپنی زبان احتیاط سے استعمال کرتیں۔"

اس وقت اس شخص کی پوری توجہ ویرا پر مرکوز تھی اور وہ میری طرف سے غافل ہو گیا تھا۔ شاید یہ بات اس کے لاشعور میں جم گئی تھی کہ میں اس کا مطلوبہ آدمی نہیں تھا۔ میں نے اس حالت سے فائدہ اٹھایا اور بھیڑ کے ساتھ ہجوم میں شامل ہو کر آگے بڑھ گیا۔ تھوڑی دور گلی کے نکڑ پر ایک بند دکان کے زینوں پر مجھے بہتر پناہ گاہ نظر آئی۔ میں ان چند زینوں کو عبور کر کے دکان کے بند دروازے کے قریب تقریباً تاریکی میں پوری طرح چھپ گیا۔ میرے لیے وہ جگہ اس اعتبار سے خطرناک ہو سکتی تھی کہ اگر کوئی گشتی سپاہی اُدھر آ نکلتا تو نقب زنی کے ارادے کے شبے میں مجھ سے باز پرس کر سکتا تھا لیکن مجھے اُمید تھی کہ میری روپوشی زیادہ سے زیادہ چند منٹ تک برقرار رہے گی۔ جونہی اس مسخ ابلیس کو میرے غائب

"تم میرے ساتھ جو سلوک چاہو کر سکتے ہو لیکن یہ یاد رکھنا کہ تم ڈالی کے دل ایا ب ہو گئے ہیں۔ کسی کے لیے تمہاری ذات ایک مستقل خطرے کی حیثیت اختیار کر گئی ہے جس کے سدِباب کے لیے میری ایجنسی کو خصوصی مشن سونپا گیا تھا۔"

اس نے اپنا فقرہ پورا کر کے جوں ہی پہلو تبدیل کیا، میں نے پوری قوت کے ساتھ جچے تلے انداز میں اپنے پستول کا آہنی دستہ اس کی کنپٹی پر رسید کیا اور وہ کراہتا ہوا اسی پوزیشن میں نشست گاہ سے ٹک کر بے ہوش ہو گیا۔

"آگے آجاؤ۔" ویرا نے میری کارروائی پر اطمینان کا اظہار کرتے ہوئے پیشکش کی جسے میں نے قبول نہیں کیا۔ سفید فام کسی بھی لمحے ہوش میں آ کر دشواریاں کھڑی کر سکتا تھا اسی لیے ہم میں سے ایک کا اس کے سر پر مسلط رہنا ضروری تھا۔

"یہ بتاؤ کہ تم اچانک پارکنگ لاٹ میں کیسے پہنچ گئیں؟" موقع ملتے ہی میں نے اپنے ذہن میں چبھتا ہوا وہ سوال کر ڈالا۔

وہ ہنسنے لگی۔ "میں نے سوچا کہ باہر ممنوعہ علاقے میں گاڑی پارک کر کے تمہاری خیر و عافیت سے واپسی کا انتظار کرنے سے بہتر ہو گا کہ اندر ہی چلی جاؤں۔ وہاں تھوڑی ہی دیر بعد مجھے سرچ لائٹ کی روشنی کے حلقے سے بچ کر گزرتے ہوئے داؤد نظر آیا جو بہت عجلت میں تھا۔ یہ اتفاق تھا کہ میں نے اپنی کار ایسی جگہ پارک کی تھی کہ لاٹ میں آنے والے ہر شخص پر نگاہ رکھ سکوں کیونکہ مجھے تم دونوں کی آمد کا انتظار تھا۔ میں نے تھوڑا رک کر اس کا پیچھا کیا اور جب وہ بظاہر کسی کی نگاہوں میں آئے بغیر کار میں گھس کر عقبی پائیدان میں دبک گیا تو میں نے فوراً ڈرائیونگ سیٹ کا دروازہ کھول کر اسے جا لیا۔ میرے پاس محض ایک خنجر دیکھ کر وہ مزاحمت پر تل گیا اور مجھے مجبوراً اس کی گردن کا نشانہ لینا پڑا کیونکہ ایک بار پائیدان سے اٹھنے کے بعد وہ میرے لیے بدترین حریف ثابت ہو سکتا تھا۔ میں نے اندازہ لگا لیا تھا کہ وہ کسی کی آمد کا منتظر تھا اور آخر کار تم لوگ آ پہنچے۔"

اس کے استفسار پر میں اسے اپنی کہانی سنانے لگا۔

گفتگو کے ساتھ ہی کار تیز رفتاری کے ساتھ فاصلے طے کر رہی تھی اور آخر کار ویرا نے ایک سنسان اور غیر آباد علاقے میں گاڑی روک دی۔ اتار لینے کے بعد بے ہوش سفید فام کو بغلوں میں ہاتھ دے کر کھینچ کے ساتھ اسے کار سے نکال کر زمین پر ڈال دیا۔ پھر ویرا نے اس کی کھوپڑی دونوں ہاتھوں میں تھام کر مخصوص انداز میں اس کی گردن کو ایک شدید جھٹکا دیا اور ہلکی سی آواز کے ساتھ سفید فام کی گردن کی ہڈی ٹوٹ گئی۔

ویرا نے تھوڑی دیر قبل داؤد کو ذبح کیا تھا اور اب سفید فام کی گردن بھی توڑ ڈالی تھی جیسے وہ زندہ انسان نہیں بلکہ کوئی بے جان کھلونا ہو۔ اس کا چہرہ ہر قسم کے جذبات سے یکسر عاری تھا۔ [illegible]

کے معاملے میں وہ ہمیشہ بے حد پُرسکون نظر آتی تھی بلکہ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے اپنے دشمنوں کو ہلاک کر کے اسے خاص قسم کا سکون ملتا ہو۔ کسی عورت کی جانب سے قتل و خون ریزی کے معاملات میں ایسی سرد مہری میرے لیے ہر بار ایک حیرت انگیز بات ثابت ہوئی تھی۔

"کسی کی جان لیتے ہوئے تمہیں خوف نہیں آتا؟" واپسی پر میں نے اس سے سوال کر ہی ڈالا۔

"کبھی کسی سانپ یا بچھو پر ترس آیا ہے تمہیں؟" اس نے میری بات کا جواب دینے کے بجائے ہنستے ہوئے الٹا مجھ سے ہی سوال کر ڈالا۔

"میں موذی جانوروں کی نہیں انسانوں کی بات کر رہا ہوں۔"

"انسان موذی ہو جائے تو بہت خطرناک ہو جاتا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ بے ہوش سفید فام کی ہلاکت نے تمہارے دماغ پر کچھ ناخوشگوار اثرات ڈالے ہیں۔" وہ چبھتے ہوئے لہجے میں بولی۔

"اسے تو مرنا ہی تھا کیونکہ وہ کئی باتوں کا چشم دید گواہ تھا مگر تمہارے انداز پر حیرت ہوئی۔ بے ہوش دشمن کو اس قدر سکون اور بے رحمی سے مارنا شاید کسی نارمل انسان کے بس کی بات نہیں۔"

"مجھے فخر ہے کہ میں ایسے معاملات میں ایب نارمل ہوں۔ اس کی جگہ کوئی بے گناہ ہوتا تو شاید میرا ضمیر مجھے چھونے کی بھی اجازت نہ دیتا۔"

"تمہاری نگاہوں میں گناہ کیا تھا اس کا؟" میں نے طنزیہ لہجے میں سوال کیا۔

اس نے گردن گھما کر ملامت آمیز نظروں سے میری طرف دیکھا پھر اپنی توجہ دوبارہ سڑک پر مرکوز کرتے ہوئے اداس لہجے میں بولی۔ "مجھے دکھ ہے کہ میرے ساتھ اتنے دن گزارنے کے بعد بھی تم میرے مزاج کو نہ سمجھ سکے۔ میرا ہاتھ صرف ان لوگوں پر اٹھتا ہے جن کے اعمال نامے سیاہ ہوتے ہیں اور ایسے بدکرداروں کو مار کر مجھے ملال نہیں ہوتا۔ اس کی اصلیت سمجھنے کے لیے اس کا یہی اعتراف کافی تھا کہ اس کا تعلق گروپ نائن سے ہے۔ اس گروپ میں صرف ذہنی پیشہ ور قاتل شامل کیے جاتے

بنا پر ڈال دیا تھا جو ابھی تک مشکل سے خود کو جیپ کے ڈیش بورڈ پر تعاقب کرنے والوں کی رہنمائی کر رہا تھا۔

میں اندھیرے میں بھی بے اختیار اپنی ان کوششوں پر شرمندگی سی محسوس کرنے لگی۔ میری ان بوکھلائی ہوئی ناکام کوششوں پر وہ یا اسفند یار دونوں ہی ہنس پڑے۔

"وقت برباد مت کرو، ڈیش بورڈ کے بٹن کے برابر میں جو سامان رکھا ہوا ہے اس نے پشت گاہ کے پیچھے کہیں بھی اٹھا دیا ہو گا۔ اگر اب وہ لائٹ جل گئی تو ہم ان لوگوں کو دھوکا نہیں دے سکیں گے۔"

اسی لمحے ان دونوں میں سے آگے آنے والی گاڑی نے دائیں سمت میں نکلنے کے لیے انڈیکیٹر جلایا اور اگلے ہی لمحے میں وہ کار ہماری گاڑی کے برابر سے گزرتی ہوئی آگے نکل اور تیزی کے ساتھ دیا کی کار کے آگے دھندلاہٹ میں گھستی چلی گئی۔ اس کے تاریک شیشوں کے باعث ذرا بھی اندازہ نہ ہو سکا کہ اس میں کتنے آدمی سوار تھے۔

اب صورت حال بہت خطرناک ہو گئی تھی۔ ان کی ایک کار آگے تھی اور دوسری پیچھے لگی ہوئی تھی۔ وہ لوگ ہمارا قافلہ بنا لینے کی کوشش کر رہے تھے۔ کر دیدہ دلیری کے ساتھ ہمیں گھیرنے کی کوشش کر رہے تھے۔

ویلا دانت پر دانت جمائے ڈرائیونگ کرتی رہی۔ اس وقت اس کے حسین چہرے کی ساری دلکشی مفقود ہو گئی تھی اور اس کے بشرے پر چھائی کی بجائے سنگینی جم کر رہ گئی تھی۔ میرے لیے اس کے تیور نئے تھے۔ میں نے سمجھ لیا تھا کہ اب وہ کسی بھی لمحے نتائج کی پروا کیے بغیر کشت و خون کا آغاز کر دے گی۔

چند ثانیوں بعد جب ہمارے گرد و پیش میں ٹریفک صاف ہوا تو ویلا نے رفتار بڑھاتے ہوئے دائیں طرف سے اگلی کار سے آگے نکلنے کی کوشش کی لیکن اگلی کار نے اسی برق رفتاری سے اپنی جگہ بدل کر راستہ روک لیا۔ ویلا نے بچنے کے لیے اچانک بریک لگا دیے۔ پچھلی کار اور ٹرک کے ساتھ اس نے ہارن بجانا شروع کر دیا۔

ہم نے وہاں اپنے مختصر سے قیام میں یہ بھی محسوس کر لیا تھا کہ اس سرزمین پر ہارن کو ٹریفک کی زبان کا درجہ حاصل نہیں تھا، ہر شخص قاعدے کے مطابق دوسروں کے لیے راستہ چھوڑ کر ڈرائیونگ کرتا تھا۔ ہارن اسی ڈرائیور پر بجایا جاتا تھا جو ضابطے کی کسی خلاف ورزی کا مرتکب ہو رہا ہو۔ اس کا ویلا پر ہارن اگلی گاڑی کے ڈرائیور کے لیے منصب گالی کا درجہ رکھتا تھا جس کے ذریعے اسے اپنی حرکت پر شرمندہ کر کے ٹریفک کے ضابطوں کی پابندی پر مجبور کیا جاتا تھا۔

دوسری بار ویلا نے مسلسل ہارن بجاتے ہوئے بائیں سمت سے آگے نکلنا چاہا تھا مگر اس بار بھی اگلی کار پہلے کی طرح اس کی راہ میں حائل ہو گئی اور مجھے اضطراری طور پر یہ پتا چلا کہ ٹھنڈے ذہن سے کام لینے کا مشورہ دینا پڑا۔

پھر اچانک ہی اگلی کار کے بریک لیمپس جل اٹھے اور وہ کار

ایک جھٹکے کے ساتھ ٹرک کے وسط میں رک گئی۔

"پچھلے دروازے لاک کر دو۔" ویلا نے بریک لگاتے ہوئے سرد لہجے میں کہا اور میں نے پھرتی کے ساتھ اس کی ہدایت کو عملی جامہ پہنا دیا۔ ہماری کار اگلی کار سے بمشکل چند انچ کے فاصلے پر رکی تھی اور پیچھے دوسری گاڑی نے راستہ مسدود کر دیا تھا۔ یہ سب پلک جھپکتے میں ہوا اور اگلی کار کی عقبی نشست سے ایک گرانڈیل آدمی نکل کر تیر کی طرح ہماری گاڑی کی طرف آیا۔ اس نے بائیں طرف سے پچھلے دروازے پر طبع آزمائی کی۔ اسی وقت ویلا نے مسلسل ہارن بجانا شروع کر دیا۔ اس اثنا میں گرانڈیل سفید فام نے کسی سخت چیز سے ضرب لگا کر ایک تیز چھناکے کے ساتھ پچھلی کھڑکی کا شیشہ توڑ دیا۔

میرے لیے ان لوگوں کی دیدہ دلیری ناقابل یقین ثابت ہو رہی تھی۔ میں نے گرانڈیل کو روکنے کی بھی کوشش کی لیکن وہ اپنا ہاتھ زخمی ہونے کی پروا کیے بغیر ٹوٹے ہوئے شیشے میں سے ہاتھ ڈال کر دروازے کو مقفل کرنے والی گھنڈی اٹھا کر اندر گھس آیا۔ اس کے سوار ہوتے ہی اگلی کار چل پڑی اور ہمارے پیچھے والے نے ہارن بجانا شروع کر دیا۔

"چلو۔" ہماری کار میں سوار ہونے والا گرانڈیل سفید فام حلق کے بل غرایا۔ "میرے ہاتھ میں اعشاریہ تین دو کا بے آواز پستول ہے اور مجھے تمہاری زندگی لینے کوئی دلچسپی نہیں ہے۔"

ویلا نے لمحہ بھر کے لیے کن انکھیوں سے میری طرف دیکھا اور اچانک انتہائی تیز رفتار کے ساتھ گاڑی آگے بڑھا دی۔ اسی لمحے ایک ٹرک سے رگڑ کھا کر چیخ اٹھے۔ میرے لیے ویلا کی وہ حرکت متوقع تھی جب کہ گرانڈیل حریف اپنی جارحانہ کارروائی کے بعد ایسے شدید ردعمل کے لیے تیار نہیں تھا لہٰذا کار کے حرکت میں آتے ہی وہ پچھلی نشست پر لڑھک کر پشت گاہ سے جا لگا اور اس کے پستول والے ہاتھ کا رخ کار کی چھت کی طرف ہو گیا۔

تقریباً اسی لمحے میں نے اپنی کرسی کی پشت گاہ کا لیور دبا کر خود کو زور سے پشت گاہ کو پیچھے گرایا اور اس کے پستول والے ہاتھ کو گرفت میں لے کر اس کے سینے پر سوار ہو گیا۔

میری اور تین میٹر دور مخالف سمت سے آتی ہوئی گاڑی کے دوسری طرف اس کی کار تھی جس کی نشستوں کے درمیانی خلا میں پھنس کر رہ گئی تھی۔ اس لیے وہ مجھے اچھال پھینکنے کے لیے پوری طرح زور نہیں لگا پا رہا تھا اور جھنجلاہٹ کے عالم میں اس کے منہ سے مغلظات کا ایک طوفان رواں ہو گیا تھا۔

ان کے لیے بچ نکلنے کے بہت سے امکانات تھے جب کہ مجھے اس کی کامیابی یا برتری کی صورت میں اپنی موت سامنے نظر آ رہی تھی جس کی وجہ سے ہم دونوں کے جذبات بھی مختلف تھے۔ وہ جھنجلا رہا تھا اور میرے دماغ پر خون سوار ہو گیا تھا۔ ساتھ ہی وحشیانہ شکر والے

اس کا چہرہ لہولہان کرتے ہوئے میرے بائیں ہاتھ میں کھڑکی کے شیشے کا ٹوٹا ہوا ایک لمبا سا ٹکڑا آ گیا اور میں نے اسے تھام لیا تھا اور انگلیوں کے زخمی ہونے کی پروا کیے بغیر وہ دھار دار شیشہ مضبوطی سے گرفت میں لے کر پے در پے اس کے چہرے اور گردن پر کئی وار کر ڈالے۔

میرے تیوروں نے اس کے اوسان خطا کر دیے چنانچہ کراہوں اور چیخوں کے درمیان اس نے شیشے کی دھار سے بچنے کی بھرپور کوششیں کیں لیکن چہرہ بچانے کے باوجود وہ جسم کے دوسرے حصوں کو محفوظ نہ رکھ سکا۔ جہاں تک چہرے کا تعلق تھا تو وہ پہلے ہی وار میں بری طرح ادھڑ کر رہ گیا تھا۔

اچانک اس نے پستول گرا دیا اس طرح مجھے اپنا دایاں ہاتھ بھی استعمال کرنے کا موقع مل گیا۔ اگر وہ گروپ نائن کا کارکن تو خود جیالا تھا تو جان کے خوف نے اس وقت مجھے بھی لہو کا پیاسا بنا کر رکھ دیا تھا۔ میں نے دائیں ہاتھ سے اس کا گریبان پکڑ کر ایک بار پھر زور سے اور دھار دار شیشے کا وار کیا اس بار شیشہ اس کی دائیں آنکھ میں پیوست ہو گیا۔ نیا زخم کھا کر اس کے حلق سے جیسے تڑپ نکلی تھی۔

میں نے وہ شیشہ اس کی آنکھ سے باہر کھینچا تو اس کے گرم گرم خون کی دھاریں اس کے چہرے سے گلے تک بہہ کر میرے دائیں ہاتھ کو تر کرنے لگیں جو اس کے گریبان پر جما ہوا تھا۔ اس وقت مجھ پر صحیح معنوں میں خون سوار ہو گیا تھا میں نے اپنا بایاں ہاتھ فضا میں بلند کیا اور شیشے کی دھار پوری قوت سے اس کے دہانے میں حلق تک اتار دی۔

اس کا بدن میرے نیچے بری طرح تڑپ رہا تھا مگر اس کا زور ٹوٹ چکا تھا اپنی جارحیت کو بھول کر اب وہ اپنی بقا کے لیے جاں گسل جدوجہد کر رہا تھا۔ میں نے شیشہ اس کے دہانے میں پیوست چھوڑ کر اپنے زخمی ہاتھ کی ہتھیلی سے شیشے کے پچھلے حصے پر ایک ضرب لگا کر اسے اس کے حلق اور دہانے کے ٹکڑوں میں اور گہرا اتار دیا۔

مجھے اندازہ ہو گیا تھا کہ اس کے زخم بہت مہلک تھے اور زخم سے بہنے والی خون کی دھاروں نے اس کے جسم سے ساری قوت نچوڑ لی تھی لہٰذا میں نے اس کھیل کو فی الفور ختم کرنے کے لیے اپنی گرفت قدرے کمزور کر کے پائیدان میں سے اس کا بے آواز پستول اٹھا لیا۔

دوسری طرف میرے گرانڈیل حریف کے حلق میں پیوست شیشہ بھی اس کے لیے سانس کا مسئلہ بنا ہوا تھا جو اس نے کار کی کھڑکی کا شیشہ توڑ کر خود ہی فراہم کیا تھا اور وہ کوشش کے باوجود شیشے کے اس مضبوط ٹکڑے کو اپنے حلق سے نہیں کھینچ سکا تھا۔

میں نے اس کے پستول کی نال اس کی کنپٹی سے لگا کر ٹریگر دبا دیا۔ کھٹکے کی آواز کے ساتھ گولی اس کے بھیجے میں اتر گئی اور اس کے آخری سانسوں کے ساتھ کار کے کیبن میں بارود کی ہلکی سی بو پھیل گئی۔

اسے ختم کر کے میں نے عقبی ونڈ شیلڈ سے پیچھے نگاہ ڈالی تو سڑک ویران پڑی ہوئی تھی اور شاید دیہی راستہ بھی تبدیل کر لیا تھا یہی کہ مجھے احساس بھی نہ ہو سکا تھا میں اپنے سر کو جھٹکتا ہوا اپنی اگلی نشست پر واپس آیا اور پشت گاہ سے ٹیک لگائی تو اندازہ ہوا کہ میری بائیں ہتھیلی اور انگلیاں شیشے کی دھاروں سے خاصی بری طرح زخمی ہوئی تھیں اور ان سے خاصی مقدار میں خون بہہ رہا تھا۔

”زخمی ہو گئے، یار مر چکا ہے؟“ ونیا کی جذبات سے عاری آواز میرے کانوں سے ٹکرائی۔

”زخمی ہو کر مرا ہے۔“ میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ ”کوئی کپڑا ہو؟ میرا بایاں ہاتھ خاصا زخمی ہوا ہے۔“

”میرے بیگ میں سے رومال نکال لو۔ اب ہمیں کسی بھی لمحے یہ گاڑی چھوڑنا پڑ سکتی ہے۔“

”وہ دونوں گاڑیاں کہاں گئیں؟“ میں نے اس کے بیگ میں سے رومال نکال کر اپنے زخمی ہاتھ پر لپیٹتے ہوئے حیرت سے سوال کیا۔

”پچھلی کار والوں کے لیے پلاسٹک کی ڈبیا ایک گیند کا کام کرتی جس کی مدد سے انہیں پیچھے سے بوتل کی طرح پکڑا تھا۔ ان کی گاڑی دائیں قطار میں آنے والی ایک تیز رفتار کار سے ٹکرا گئی تھی جبکہ دوسری گاڑی والے بھی کیس سے متاثر ہو گئے تھے جو دیا جا سکتا تھا۔ اگلی کار آگے نکل گئی تھی میں نے بائیں طرف والے پہلے موڑ پر اپنی گاڑی گھما لی تھی، اب وہ ہماری تلاش میں ہوں گے۔“

”ہماری تلاش سے پہلے شاید وہ کچھ دیر کے لیے دوسری کار کے حادثے میں الجھے رہیں۔ ہمیں جلد از جلد اس گاڑی سے پیچھا چھڑانا چاہیے۔ ایک ٹریکر تو پہلے ہی گاڑی میں موجود تھا دوسرا ان کے ساتھ بھی موجود ہو گا۔ اس کار کو وہ جلد ہی ڈھونڈ نکالیں گے۔“

”سامان میں؟“ وہ بولی۔ ”یہ اچھا ہوا کہ ایک اور بے آواز پستول ہاتھ آ گیا۔ ڈیش بورڈ کے نچلے خانے میں دو گیندیں اور بھی ہوں گی انہیں ذرا احتیاط سے نکالنا۔“

”کاغذات وغیرہ؟“ میں نے وہ خانہ ٹٹولتے ہوئے سوال کیا۔

”مجھے دیکھنے دو اس میں میرا کچھ بھی نہیں ہے۔ گاڑی کو نقصان پہنچا تو اس کے مالک کو تھوڑی سی بیمہ کمپنی سے معاوضہ مل جائے گا۔“ وہ بے پروائی سے بولی۔ ”مگر تمہاری حالت بہت ابتر ہو رہی ہے پیشانی اور ہاتھ زخمی ہے، لباس پر جا بجا خون کے دھبے بھی نظر آ رہے ہیں ـــــ کسی کی نظروں میں آ گئے تو دشواریاں کھڑی ہو جائیں گی۔“

”یہ بتاؤ کہ ارادہ کہاں کا ہے؟“

”تم اس حالت میں نہ اپنے ہوٹل کا رخ کر سکتے ہو نہ میرے ساتھ کسی اور ہوٹل میں جا سکتے ہو۔ وہ بڑا الجھا ہوا پہلو ہے۔ اب کسی تنہا ساحل کی طرف رخ کرنا ہو گا۔“

پر شہر کی روشنیاں نظر آنے لگیں۔ اس طویل مسافت کا جائزہ لے کر تم نے تھکے ہوئے انداز میں سگریٹ سلگالی۔ ویلا نے بھی میری تقلید کی اور ہم دونوں سستانے کے لیے وہیں نرم گھاس پر بیٹھ گئے۔

"کتنا [illegible] ہے یہاں ماحول اور کھلی فضا میں۔" ویلا ایک گہرا سانس لے کر گھاس پر دراز ہوتے ہوئے بولی۔

"اس فضا میں سکون ہوتا تو تمہارے ہونٹوں سے سگریٹ نہ لگی ہوئی ہوتی۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "اور نہ کھلے آسمان کے نیچے نرم پتھروں پر سونے والوں کو ہیروئن کی طلب محسوس ہوتی۔"

"یوں سوچو گے تو بات بنی کچھ اور نکل آئے گی۔ ماحول و فضا سے تو بس سہارا ملتا ہے اصل سکون تو انسان کے اپنے اندر ہوتا ہے۔ اندر سے من دکھی ہو تو اسے بہلانے کے لیے نشہ درکار ہوتا ہے جس کے جتنے زیادہ دکھ ہوتے ہیں اس کی نشے کی طلب بھی اتنی ہی شدید اور گہری ہوتی ہے۔"

بے اختیار مجھے اپنی ہم سفر لڑکی فرانسس یاد آگئی جو کراچی سے میرے ساتھ روانہ ہو کر روم میں اتری تھی۔ وہ ایک سادہ سی محبت کو ترسی ہوئی لڑکی تھی جسے دولت کے ایک پجاری نے اپنی ظاہری چمک دمک سے مرعوب کر کے پہلے اپنی محبت کے جال میں گرفتار کیا اور پھر ہیروئن پاکستانی اور بیش قیمت نشے کی ایک کھیپ دے کر پھانسنے سے بین الاقوامی سفر پر روانہ کر دیا۔

اس طیارے پر کئی سو مسافر موجود تھے لیکن وہ نہ جانے کیوں مجھ سے قریب ہو گئی اور پھر اس نے دھیمے دھیمے مجھے اپنے سفر کی کہانی بھی سنا دی۔ اس کے سفر کے پس منظر سے واقف ہونے کے بعد میں نے آنے والے ممکنہ خطرات سے آگاہ کرتے ہوئے محتاط رہنے کا مشورہ دیا تھا اور یہ بھی کہا تھا کہ اگر میرے اندیشے درست ثابت ہوں تو وہ روم میں وقت ضائع کیے بغیر لندن پہنچ کر اسپیل ہوٹل میں قیام کرے جہاں میں خود اس سے رجوع کروں گا لیکن لندن پہنچتے ہی میں پے در پے ایسے حالات کا شکار رہا تھا کہ اس کے بارے میں سوچ بھی نہ سکا تھا لیکن اب نشے کا ذکر آتے ہی مجھے اس کا خیال آگیا تھا جیسے اس کا وجود بھی ایک [illegible] خیز نشہ ہو جو بدلیوں میں چھپے ابھرتے تاروں پر نظر جمائے اپنے من کو ٹٹولنے لگا مگر یہی اندر سے دکھی تھا جو مجھے کسی نشے کا دھیان آرہا تھا۔

ویلا نے ڈرائیور کو کرائے کے ساتھ ایک پاؤنڈ کی ٹپ دی تو اس کا رویہ ایک دم تبدیل ہو گیا اور نہ وہ شروع ہی سے مجھے مشتبہ نظروں سے دیکھتا آیا تھا۔

طے شدہ پروگرام کے مطابق میں نے نشے میں بدمست ہونے کی اداکاری کی تھی اور ویلا نے راستے ہی میں ڈرائیور کو میرے بارے میں ایک کہانی سنا ڈالی تھی جس کے مطابق میں اس کا بوائے فرینڈ تھا اور ہیروئن پینے کے ساتھ ہی جوا کھیلنے کا بھی شوقین تھا اور ایسی ہی ایک محفل میں دوستوں سے لڑ پڑا تھا۔ سب لوگ نشے میں بدمست تھے لہٰذا اس ہلڑ بازی میں کئی جواری زخمی بھی ہوئے اور آخر میزبان کی بیوی کا فون ملنے پر اسے مجھے ٹیکسی میں سوار ہوتے ہوئے ویلا نے ڈرائیور کو آکسفورڈ اینڈ کیمبرج مینشن کا پتا بتایا تھا لیکن راستے میں یہ درد بھری داستان سناتے ہوئے یہ بھی کہہ ڈالا کہ ایسی حالت میں وہ مجھے نہ اپنے گھر لے جا سکتی تھی نہ میرے گھر چھوڑ سکتی تھی اور ڈرائیور نے فوراً ہی سوہو کے علاقے میں ایک چھوٹے سے ہوٹل میں شب بسری کا مشورہ دیا جو ویلا نے فوراً ہی قبول کیا اور یوں ہم ٹیکسی میں براہ راست ایوان ہوٹل کے دروازے تک پہنچ گئے۔

ڈرائیور نے انجن بند کیے بغیر ویلا سے کرایہ وصول کیا تھا لیکن ٹپ کی رقم دیکھتے ہی وہ انجن بند کر کے نیچے اترا تھا اور کھڑکی میں سے سر اندر ڈال کر مودبانہ انداز میں بولا تھا۔ "اس حالت میں اس بے چارے کا تماشا بنانا مناسب نہیں تم دونوں یہیں بیٹھو، میں کمرے کا بندوبست کر کے آتا ہوں۔"

"بڑی چالاکی سے زیر کیا تم نے اس مردود کو۔" اس کے چلے جانے کے بعد میں نے ویلا سے کہا۔

"معقول ٹپ نہ دیتی تو وہ ٹیکسی سے اتار کر سیدھا قریبی پولیس چوکی پہنچ کر ہمارے بارے میں اطلاع درج کرا دیتا۔ لندن کے ٹیکسی ڈرائیور بہت گھاگ اور پراسرار ہوتے ہیں۔ کسی مسافر سے بھاری ٹپ ملنے کی امید ہو تو یہ لوگ معلومات اور رہنمائی کا خزانہ ثابت ہوتے ہیں۔ اب تم دیکھ لینا کہ وہ تمہیں سہارا دے کر کمرے تک پہنچائے گا ورنہ پہلے اس نے انجن بند کرنا بھی گوارا نہیں کیا تھا۔"

وہ چند ثانیوں بعد ہی پھر ایک کے ساتھ واپس باہر آیا تھا اور ویلا کی سمت کی کھڑکی کے قریب جھک کر مودبانہ لہجے میں بولا تھا۔ "ڈبل بیڈ باتھ اٹیچڈ روم کے ساتھ ہے مادام! کرایہ وی اے ٹی کے ساتھ صرف اٹھائیس پاؤنڈ۔"

ویلا نے بیگ میں سے پرس نکال کر دس دس پاؤنڈ کے تین نوٹ اس کی طرف بڑھا دیے اور وہ ایک مرتبہ پھر ایوان ہوٹل کے شیشے کے دروازے کے پیچھے غائب ہو گیا۔

"ہوٹل کے کرائے میں اس کا کمیشن بھی شامل ہوگا۔" میں نے آہستگی کے ساتھ سوال کیا۔

"یہ بہت چھوٹی باتیں ہیں۔ خدا کا شکر ادا کرو کہ کسی تماشے کے سامنے شرمندہ ہوئے بغیر رات گئے محفوظ ٹھکانا مل گیا۔ یہ لندن کے بدنام ترین ہوٹلوں کا علاقہ ہے۔ ان چھوٹے چھوٹے ہوٹلوں کے ہر کمرے میں روزانہ ہی کئی مہمان آتے جاتے ہیں اور کوئی کسی

ویرا کی رفاقت میں مجھے ایک محفوظ چھت کا سایہ بھی میسر آ گیا تھا اور آرام دہ بستر بھی موجود تھا لیکن اس کمرے میں خوابناک ماحول بنانے کے باوجود اس رات کے باقی لمحات میں ہم دونوں میں سے کوئی ایک پل کے لیے بھی نہ سو سکا۔ ہماری کچھ مشکلات منفرد تھیں اور کچھ مشترک۔ جن پہ تبادلۂ خیال کرتے ہوئے اس رات کی بھیگی بھیگی اور بوجھل ساعتیں گزرتی چلی گئیں۔

پچھلی شام سے اس رات تک میرے اور لندن میں جو کچھ ہوا وہ ہر اعتبار سے بہت خوفناک تھا۔ ہر واردات کے نتیجے میں کچھ نہ کچھ خون خرابا ضرور ہوا تھا اور لندن پولیس اور اسکاٹ لینڈ یارڈ کے ماہرین کے لیے ان چند گھنٹوں میں اتنا کام پیدا کر دیا گیا تھا کہ وہ کئی ہفتوں کی شب و روز مصروفیت کے بعد بھی شاید اس ہولناک قتل و غارت گری کی تہہ تک پہنچنے میں کامیاب نہیں ہو سکتے تھے۔

لندن جیسی دور کے طرزِ معاشرت کا ایک ایسا شہر تھا جہاں ملک ملک اور قریے قریے کے لوگ آباد تھے لیکن وہاں قانون کی بالادستی نے زندگی کی تمام سرگرمیوں کو ایک ضابطے میں ڈھال رکھا تھا جس کے اس شہر کے مکین عادی ہو گئے تھے اور اس ضابطے میں امن و سکون اور باہمی رواداری کو بہت اہم مقام حاصل تھا۔ غزالہ کے ہاتھوں کاؤنٹری میں دو سفید فام اسکن ہیڈز کے قتل سے شروع ہونے والی وہ خونریز کہانی ابھی تک مسلسل جاری تھی جس میں تصادم اور خونریزی میں دن بدن شدت آتی جا رہی تھی۔ ان دو اسکن ہیڈز کے بعد شیفرڈز بش کے علاقے کے ایک جوئے خانے میں ویرا کا منتقم تھا، ٹونی ان اسکن ہیڈز کے سرغنہ کا لالا ان کے ہاتھوں مارا گیا پھر وہیں کا مالک میرے ہاتھوں جہنم واصل ہوا۔ اس کے بعد مجھے اغوا کرنے کی کوشش کرنے والا شخص کا ایک بہترین سازشی دماغ اور ذہن ایک موٹر وے پر میرے ہاتھوں مارا گیا اور ابھی ان واقعات کی گرد دبنے نہ پائی تھی کہ لاشوں کے انبار وجود میں آنے لگے ـــ ویرا نے جیکب کے مکان پر حملہ آور ہونے والے بھیڑیوں کے غول میں سے پانچ کے جسم تڑے اڑا دیے، چھٹا زخمی ہو کر پولیس کی تحویل میں اسپتال پہنچ گیا اور ساتواں جو ان سب کی کمان کر رہا تھا، فرار ہونے کی جدوجہد میں ہمارے ہاتھ آیا اور ایک شاہراہ کے کنارے اسے بھی موت کے گھاٹ اتار دیا گیا۔ وہ رات اسکن ہیڈز کے قتل پر ختم نہیں ہوئی تھی بلکہ اس کے بعد ہمارے ہاتھوں مزید تین سفاک درندے موت کے گھاٹ ... اتر چکے تھے۔ پہلے جشن کی پارکنگ لاٹ میں ویرا نے اپنے ہاتھوں سے واڈرو کو ذبح کیا پھر ڈاؤڈ کو وہ میرے، وہ ہمارا قیدی بن گیا جس نے جوشن کلب سے ہم دونوں کو پستول کی زد پہ لے کر باہر نکلنے پہ مجبور کیا تھا۔ بعد میں ویرا نے ایک جھٹکے کے ساتھ اس کی گردن توڑ کر اسے بھی جہنم واصل کر دیا تھا اور آخر میں گیری پیٹر کا ایک گرانڈیل شوہر میرے ہاتھوں دردناک موت سے دوچار ہوا تھا۔ اس طرح ........ چند گھنٹوں کی قلیل سی مدت میں ہماری طرف سے نو دشمنوں کو ہلاک کیا جا چکا تھا۔ ٹونی سمیت پانچ لاشیں اس کے علاوہ تھیں۔ اس کے ساتھ یہ امر بھی قابل غور تھا کہ مس انیٹا ایلنا کو ہسپتال سے اس کے ٹھکانے سے ہٹا کر اغوا کر لیا گیا تھا اور شاید لارڈ آسٹن کی کسی آرام دہ میں تھا اگر لارڈ نے ان کے قتل کا فیصلہ صادر کر دیا تھا تو صورت حال بہت مہیب ہو جاتی۔

ہمیں پورا یقین تھا کہ ان واقعات پہ برطانوی پریس پوری شدت سے چیخ اٹھے گا اور اگلی صبح کے اخبارات ان وارداتوں کی رونگٹے کھڑے کر دینے والی تفصیلات سے بھرے ہوئے ہوں گے۔ لندن کے امن پسند شہریوں میں ان پے در پے خونریزیوں کا خوف و ہراس کی لہر دوڑ جائے گی۔ ہر شخص اپنے سائے سے ڈرنے لگے گا اور کسی مشکوک اجنبی کو شہر میں کہیں بھی آسانی سے نظر انداز نہ کیا جا سکے گا۔

میں جس حالت میں ایوان ہوٹل پہنچا تھا اس کی وجہ سے بادی النظر میں ہی مشکوک نظر آتا تھا۔ عام حالات میں رقم کے زور میں مشتبہ افراد کو کمرے کرائے پر دے دینا اور بات تھی لیکن اخبارات میں شہر کے واقعات پڑھنے کے بعد مجھ جیسے مشکوک شخص کو نظر انداز کرنا ہوٹل والوں کے لیے آسان نہیں تھا۔ ویرا کا خیال تھا کہ ان لوگوں کے باخبر ہونے تک اگر ہم ہوٹل ہی میں رہتے تو وہ پولیس کو مطلع کر کے ہمیں ہوٹل ہی سے گرفتار کرا دیتے۔ اس اعتبار سے عافیت کی راہ بس ایک ہی تھی کہ ایوان ہوٹل میں اخبارات پہنچنے سے پہلے ہم ہوٹل چھوڑ دیتے اگر بعد میں اخبارات پڑھ کر ہوٹل کے مالکان کو ہمارا خیال بھی آتا تو ہمارے موجود نہ ہونے کی بنا پہ وہ ہوٹل کی نام نہاد نیک نامی اور پولیس کی کڑی بازپرس سے بچنے کے لیے خاموشی اختیار کیے رہتے۔ پولیس کو ہوٹل مدعو کر کے وہ لوگ اپنا سارا کاروبار پولیس کے سامنے رکھنے پر مجبور ہو جاتے اور اندراجات کی بے قاعدگیوں کی بنا پر ان کا لائسنس منسوخ ہونے کے امکانات پیدا ہو جاتے۔ اس معاملے میں ہوٹل والوں کی بے پروائی کا یہ عالم تھا کہ انہوں نے ٹیکسی ڈرائیور کے بتائے ہوئے مفروضہ نام کسی تصدیق کے بغیر درج کر لیے تھے بلکہ رجسٹر پر بائیں [illegible] سے دستخط کرا لیے تھے۔

ساڑھے چھ بجے ہم نے ہوٹل کا کمرہ چھوڑ دیا۔ [illegible] پھٹے ہوئے زخموں کو چھپانے کے لیے میں نے اپنا [illegible] کی جیب میں ڈال لیا تھا اور قمیص صاف ہونے کے بعد میرے [illegible] کے ابھار بھی اپنی اہمیت کھو بیٹھے تھے۔

ہم نیچے اترے تو دفتر میں ایک طرف بچھے ہوئے صوفے پر ایک دبلی پتلی خوبصورت سی لڑکی دنیا و مافیہا سے بے خبر سو رہی تھی۔ ہم لاؤنج سے زینے کے ذریعے نیچے آئے اور چونکہ ہوٹل سے مستقل ملی ہوئی استری اور کمرے میں موجود تھی و جب کرائے کی رسید سے ہمیں ہوٹل والوں سے نہیں تھی لہٰذا میں نے اس لڑکی کی نیند خراب کرنے کے بجائے دبے پاؤں خاموشی سے نکل جانے کا مشورہ دیا اور وہ معنی خیز انداز میں مسکرا دی۔

"یہ سستی کاروباری قسم کے ہوٹل عیاشیوں کے اڈے ہیں۔ استقبالیہ سے اجازت لیے بغیر کوئی مہمان جنس مخالف کے کسی ملاقاتی کو اپنے کمرے میں نہیں لے جا سکتا اور صبح تین چار بجے کے بعد نکاسی کے راستے بھی بند کر دیے جاتے ہیں... جاگ رہی ہوتی تو صدر دروازہ مقفل نہ ہوتا تو اس کی نیند خراب کیے بغیر نکل چلیں گے۔"

میں نے دروازے سے پیچھے پلٹ کر آزمائی کی اور لندن کی اس جلد باز امیر زادی کے تجربات کا قائل ہو گیا۔ وہ نجانے کب اور کس کے ساتھ وہاں آتی تھی جو ان ہوٹلوں کے بارے میں اتنی باخبر تھی۔

ویرا کے چہرے پر ہوائیاں اڑتی لڑکی نے ایک بھرپور انگڑائی لی اور میز پر سے اٹھا کر ادھ جلی سگریٹ ایش ٹرے میں مسل کر نئی سگریٹ سلگانے میں مصروف ہو گئی۔

"صبح بخیر!" چند ثانیوں بعد اس لڑکی کی معنی خیز آواز سنائی دی۔ "میں کیا خدمت کر سکتی ہوں تمہاری؟"

"ہم یہاں تیسرے کمرے میں مقیم تھے۔ اب واپس جانا چاہتے ہیں۔" ویرا نے کہا۔

"اوہ! رات تم دونوں ہی آئے تھے۔" وہ صوفے سے اٹھ کر اپنی کرسی پر جا بیٹھی۔ "بیٹھو بیٹھو، میں ابھی بل بنا دیتی ہوں۔"

"بل شاید رات ادا کر دیا گیا تھا۔ ہمیں رسید کی ضرورت نہیں۔"

"اوہ... نو۔" اس نے بڑی ادا سے گردن جھٹک کر کہا۔ "رسید کے بغیر تم کیا کرو گے۔ ایک پیسہ بھی وصول نہیں کیا ہے۔ تمہیں ضرور غلط فہمی ہوئی ہے۔"

کہتے ہوئے اس نے ہماری پشت پر لگے ہوئے ایک دیوار گیر بورڈ کی طرف اشارہ کیا جس پر گاہکوں کے لیے پیشگی ادائیگی کی رسید وصول کرنے کا مشورہ درج تھا۔

"دو کرایہ ہوا تھا اسی پاؤنڈ۔" اس نے اونچی آواز میں کہتے ہوئے بل لکھنا شروع کیا۔

"مگر یہاں تو بل ایڈوانس شام دو کرایہ بیس پاؤنڈ درج ہے۔" میں نے اس سے بحث کرتے ہوئے فونٹن کے برابر میں لگے ہوئے نرخ نامے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔

"فی کمرہ صرف شام سے صبح تک کا ریٹ ہے، واش اور باتھ روم...

"بٹنی ٹھیک ہے۔" اس نے اپنی بجھی بجھی آنکھیں میرے چہرے پر مرکوز کر کے اسی معصومانہ لہجے میں کہا اور اپنی دانست میں اس موضوع کو ختم کرتے ہوئے بولی۔ "اور استری کے دو پاؤنڈ ہوئے۔ وہ ادھر بل پر ہے نا؟"

"ہاں کمرے میں پڑی ہے۔" ویرا نے مجھے خاموش رہنے کا اشارہ کرتے ہوئے نرمی سے کہا۔

"استری استعمال کی تھی؟" لڑکی نے قلم روک کر سوال کیا اور ویرا سے اثبات میں جواب ملتے ہی بجلی کی مد میں تین پاؤنڈ کا اعلان کرتے ہوئے اسے بل میں درج کر دیا۔

"واش روم بھی دو مرتبہ استعمال ہوا تھا۔" میں نے سنجیدہ رہنے کی کوشش کرتے ہوئے اسے یاد دلایا۔

"وہ کرائے میں شامل ہے۔" اس نے خلیقانہ مسکراہٹ کے ساتھ بل پھاڑ کر ویرا کی طرف بڑھا دیا۔

بل کی رقم وصول کر کے اس نے میز کی دراز سے چابی نکالی اور ننگے پاؤں نکاسی کے راستے کی طرف چل دی۔ دروازہ کھول کر اس نے دلفریب انداز میں ہمیں الوداع کہا اور اس سے پہلے کہ اسے اداکاری کی کوئی اور سوجھ جاتی، ہم دونوں تیزی کے ساتھ کھلے دروازے سے باہر نکل گئے۔

"یہ تو کھلی ہوئی دھاندلی ہے!" کہر آلود فضا میں چند قدم آگے بڑھنے کے بعد میں نے احتجاج آمیز لہجے میں کہا۔

"دھاندلی نہیں، یہ تمہاری مجبوری کی قیمت ہے جو وصول کی گئی۔" ویرا ہنستے ہوئے بولی۔ "میں نے فوراً اس کی شکلیں بتا دیا تھا کہ بس دو دیا۔ دلیلی کی ادائیگی کا مطالبہ ہوگا۔"

"یعنی دو قیمت اضافی پاؤنڈ صاف بے اثر!؟"

"اس نے لڑکی کو بھی اس کا حصہ دیا ہوگا ورنہ رات کو دو دفعہ سے غائب نہ ہوتی۔ اسی بات پر تو میرا بھی ماتھا ٹھنکا تھا۔"

"اور پھر بھی تم نے اسے یوں ہی نکل جانے دیا؟"

"یہ مجبوری صرف پانچ پاؤنڈ خرچ کر کے تم بہت سی دشواریوں سے بچ گئے۔ ... بات کی ہو سکتی ہیں کہ دوسروں کی مجبوری پر نہ جاؤ لیکن یہ خیال رکھو کہ تم اپنی مجبوریوں کی کتنی قیمت ادا کر سکتے ہو۔"

"میں ڈرائیور کو فون پر ملامت تو ضرور کروں گا۔" میں اس طرح علی الاعلان بے وقوف بنائے جانے پر جھلایا ہوا تھا مگر ویرا نے جلد ہی مجھے ٹھنڈا کر دیا۔ جب ڈرائیور کی نیت شروع ہی سے خراب تھی تو ظاہر ہے اس نے اپنا درست نام بتایا ہوگا نہ فون نمبر صحیح دیا ہوگا۔ ٹیکسی کا نمبر نوٹ کرنے کی ہم میں سے کسی نے ضرورت نہیں سمجھی تھی۔

صبح کی خنک ہواؤں سے لطف اندوز ہوتے ہوئے ہم ... روڈ کے ٹیوب اسٹیشن پر پہنچے جو اپنی ساخت کے اعتبار سے لندن کا

سکا اس وقت ٹرین ایک تاریک سی زیر زمین سرنگ سے گزر رہی تھی اور کمپارٹمنٹ میں روشنیاں جل رہی ہونے کی وجہ سے کھڑکیوں کے شفاف شیشوں پر ہر طرف مختلف زاویوں سے مسافروں کے عکس نظر آ رہے تھے اور ایسی صورت میں کوئی بھی مشتبہ حرکت خطرناک ہو سکتی تھی۔

پھر ایک اسٹیشن پر ہی مجھے ایک مسافر کے ہاتھوں میں دبا ہوا ایک روزنامے کا پہلا صفحہ نظر آیا جس میں جلی سرخی سرے کے واقعے سے متعلق تھی اور میں نے کنگز کراس پر اسٹال سے اخبارات لینے کا فیصلہ کر لیا۔ کنگز کراس ٹیوب اسٹیشن پر ویرا نے ٹکٹوں کی گیندیں میرے حوالے کر دیں لیکن پستول کے لیے میرے لباس میں گنجائش نہیں تھی لہٰذا میں گیند وہیں پر ہی اکتفا کر کے وہاں سے روانہ ہو گیا۔

اسٹیشن کی زیر زمین عمارت سے باہر آ کر میں نے ایک اسٹال سے صبح کے دو تین اخبارات خرید لیے جن کے پہلے صفحے شہر میں ہونے والی خونریزی کی خبروں سے بھرے ہوئے تھے۔ اس دوران میرا بایاں ہاتھ مستقل طور پر پتلون کی جیب میں تھا لہٰذا میں نے رقم ادا کر کے اخبارات بغل میں دبائے اور اسٹیشن کی عمارت سے نکل آیا۔ بھاگ کر سڑک عبور کرتے ہوئے اپنے ہوٹل کی طرف ہو لیا۔

ہوٹل پہنچ کر میں نے اپنے کمرے میں جانے کے بجائے سلطان شاہ کے کمرے کے دروازے پر دستک دی اور دروازہ کھلنے پر اس کی متورم، گرد آلود اور بے خواب آنکھیں دیکھ کر حیران ہو گیا۔ اس کے بال بکھرے ہوئے تھے، آنکھیں سرخ ہو رہی تھیں اور ہونٹوں میں سلگتی ہوئی سگریٹ دبی ہوئی تھی۔

"سگریٹ نوشی کب سے شروع کر دی تم نے؟" میں نے اس کے کمرے میں داخل ہوتے ہوئے اپنے دیدوں کو گردش دے کر سوال کیا۔

"کچھ دیر اور نہ آتے تو شاید شراب پی رہا ہوتا۔" وہ غصیلے لہجے میں بولا۔ "میں نے زندگی میں کبھی خود کو اتنا ذلیل اور بے بس محسوس نہیں کیا جتنا آج رات محسوس کر رہا تھا۔"

"مجبوری بھی کوئی چیز ہوتی ہے۔" میں نے جیب سے ہاتھ نکال کر بیٹھتے ہوئے اخبارات کی تہہ کھولتے ہوئے کہا۔ "مشتاق سے بھی اچھے تعلقات تھے تمہارے ورنہ اس وقت تم مردہ خانے میں میری شناخت کر رہے ہوتے۔"

"مر جاتے تو کم از کم پتہ تو ہوتا۔" اس نے میری طرف مڑے بغیر بے رحمی سے کہا۔ "مجھے لگ رہا تھا کہ تم کم از کم فون ہی کر دیتے کہ آج رات ہوٹل واپس نہ آ سکو گے۔

شہروں میں رات گئے ہونے والے جھگڑوں کے ساتھ میں کسی کا سامنا نہیں کر سکتا تھا۔ فون کرنا تو بہت بڑی بات تھی۔ تمہیں کیا معلوم کہ میں کن خطرناک حالات سے گزر کر یہاں تک پہنچا ہوں۔"

اس نے غصے میں سگریٹ تپائی پر پھینک کر چپل سے مسل دی۔ "مجھے اندازہ تھا کہ تم خطرات میں گھرے ہوئے تھے۔ تمہیں ویرا کے ساتھ چھوڑ کر میں نے ایک فاش غلطی کی تھی لیکن ہوٹل آنے کے بعد میں بے بس ہو کر رہ گیا تھا۔ تمہارا سراغ لگا سکتا تھا نہ اپنی جہالت کی وجہ سے کسی سے بات کرنے کے قابل تھا۔ میں نے ساری رات کمرے میں ٹہل کر گزاری ہے... اگر تم چاہتے تو ویرا ہی سے مجھے فون کروا سکتے تھے لیکن میں اسے اچھی طرح سمجھتا ہوں۔ اس کی ملاقات نے تمہارے ذہن سے میرا خیال ہی محو کر دیا ہوگا۔"

شاید وہ درست ہی کہہ رہا تھا۔ میں نے دل ہی دل میں ندامت محسوس کی لیکن زبان سے اس کے لگائے ہوئے الزام کو تسلیم کر لینا میرے لیے ناممکن تھا۔ میں نے اٹھ کر اسے اپنے دائیں ہاتھ سے جھنجھوڑ کر رکھ دیا۔ "کیا اول فول بک رہے ہو تم... میں اس کے ساتھ گھومنے نہیں گیا تھا۔ آخر تم سے کس نے کہا تھا کہ رات بھر میری واپسی کا انتظار کرو؟ پڑ کر سو جاتے آرام سے — مجھ پر احسان کس بات کا جتا رہے ہو؟"

وہ میری طرف پلٹا تو اس کی آنکھیں نمناک تھیں۔ "تمہیں زندہ دیکھ کر شاید میرا دماغ الٹ گیا ہے۔" اس نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا۔ "رات مجھے یقین ہو گیا تھا کہ تم کسی معرکے میں کام آ گئے۔"

میں نے بے اختیار اسے اپنے سینے سے لگا کر بھینچ لیا اور دھیمی آواز میں بولا۔ "میں اتنی آسانی سے مرنے والوں میں سے نہیں ہوں سلطان شاہ — تم سے الگ ہونے کے بعد بھی دو اور حریفوں کو موت کی نیند سلایا ہے۔ اخبار پڑھو گے تو تمہیں اندازہ ہوگا کہ میری رات کس طرح گزری ہے۔"

اسے اپنی مجبوری یا بے بسی اور بے نظیر مردانگی کا یقین دلانے کے لیے میں نے دانستہ ویرا کے ساتھ ایوان ہوٹل میں قیام کا تذکرہ گول کر دیا۔ حقیقت یہ تھی کہ ایوان ہوٹل سے اسے اطلاع نہ دے کر میں نے اس کے ساتھ ظلم کیا تھا اور میرا دل اس غلطی پر مسلسل مجھے ملامت کر رہا تھا۔

"یہ تمہارے ہاتھ میں کیا ہوا؟" مجھ سے الگ ہوتے ہوئے اس کی نگاہ میرے بائیں ہاتھ پر بندھی ہوئی پٹیوں پر پڑی تو وہ مضطرب ہو گیا۔

"ہتھیلی اور انگلیوں پر زخم آئے ہیں۔" میں نے بے پروائی

بیٹھے میں کہا اور وہ شرمندہ ہو کر اپنی غلط فہمی پر معذرت کرنے لگا۔ قصور اس کا بھی نہیں تھا۔ ہم دونوں نے اپنے وطن میں اور وطن سے باہر جس انداز میں ایک دوسرے کا ساتھ دیا تھا اس کی بنا پر اس نے میری ذات سے بہت سی توقعات وابستہ کر لی تھیں اب یہ میری بدقسمتی تھی کہ اس رات میں دیرا کی ذات کا سہارا ملنے پر اسے بالکل ہی فراموش کر بیٹھا تھا۔

میری کہانی اس کے لیے بہت دلچسپ اور سنسنی خیز ثابت ہوئی تھی۔ آخر میں میں نے ایوان ہوٹل کا ذکر گول کر کے اسے یہی بتایا کہ رات میں نے دیرا کے ساتھ اپنے ایک شناسا کے گھر گزاری تھی جہاں فون نہیں تھا۔ وہاں خون کے داغ دھو کر قمیص سکھانے میں ہم فارغ ہو گئے تھے۔

وہ مجھ سے بہت کچھ پوچھنا چاہ رہا تھا لیکن میں نے اسے بتایا کہ اخبار دیکھے بغیر میں مزید کوئی بات نہ کر سکوں گا لہٰذا ایک اخبار اس نے لے لیا اور میں روزنامہ سن کے مطالعے میں مصروف ہو گیا جس کا پہلا صفحہ لندن اور شہر میں قتل و غارت گری کی کہانیوں سے بھرا ہوا تھا۔

جو کچھ میرے اور دیرا کے ہاتھوں سرزد ہوا تھا وہ اخبار میں سن و عن موجود تھا اور نامہ نگار نے گزری ہوئی رات کو خونریزی کے اعتبار سے لندن کے جرائم کی تاریخ میں بدترین رات قرار دیا تھا جس میں متعدد انسانی جانوں کے اتلاف کے باوجود کوئی مجرم ہاتھ آیا تھا نہ اس خونریزی کے اسباب اور مقاصد روشنی میں آ سکے تھے البتہ نامہ نگار نے بڑی جدوجہد کے بعد یہ کھوج نکال ہی لیا تھا کہ اپنی کراسنگ کار میں ذبح کیا جانے والا داؤد احمد خان ایک معزز پاکستانی تھا جو چند روز قبل ہی وہاں پہنچ کر ہلٹن میں مقیم ہوا تھا۔ ہوٹل کے مخصوص سروس اسٹاف کے بیان کے مطابق داؤد کے بہت سے مقامیوں سے گہرے روابط تھے جو اکثر اس سے ملنے آتے رہتے تھے اور ڈیوڈ ایرلنگ نامی سفید فام جس کی موت گردن کی ہڈی ٹوٹنے سے واقع ہوئی تھی اور جس کی لاش ہلٹن سے بہت دور ایک ویرانے میں دریافت ہوئی تھی پچھلے دروازے سے داؤد کے پاس آ رہا تھا اور واردات سے چند گھنٹے قبل اسی کے کمرے میں موجود تھا بلکہ یہ راز بھی فاش ہو گیا تھا کہ ہلٹن سے روانگی پر داؤد نے کار ٹو لفٹ استعمال کی تھی اور ڈیوڈ نے کاؤنٹر پر اس کا حساب بے باق کیا تھا۔

کمرے سے ڈیوڈ کے ہمراہ سوٹ کیس لے کر آنے والے پورٹر کے بیان سے یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ گئی تھی کہ جب ڈیوڈ پورٹر کو ٹپ دے رہا تھا تو اس وقت یا اس کے فوراً آگے پیچھے داؤد کو ذبح کیا گیا تھا اور داؤد کے قاتل یا قاتلوں نے ہی ڈیوڈ کو یرغمال بنا کر

بازپرس کے بعد ایک ویرانے میں گردن توڑ کر ہلاک کر دیا۔

اس طرح دو لاشوں کے درمیان ایک یقینی تعلق پیدا ہو گیا تھا۔ تیسری لاش جو شیخ العلیبی کا شاہکار تھی ان دونوں سے الگ سمجھی گئی تھی لیکن اسکاٹ لینڈ یارڈ کے ماہرین کے مطابق وہ مقتول کی لاش زیر زمین دنیا کے ایک ایسے بدنام شخص کی تھی جسے کئی بار منشیات کی غیر قانونی تجارت کے شبہ میں پکڑا گیا تھا لیکن کسی نہ کسی طرح اسے چوبیس گھنٹوں سے زیادہ حوالات میں رکھنے میں کامیابی نہ ہو سکی تھی۔ ہر بار اس کی فوری ضمانت کرا لی گئی تھی اور پولیس اس پر عائد الزامات ثابت کرنے میں بُری طرح ناکام رہی تھی۔

اخبار نے سوال اٹھایا تھا کہ پولیس میں ریکارڈ نہ ہونے کے باوجود ڈیوڈ ایرلنگ کا ماضی بھی داغدار تھا کہیں ایسا تو نہیں تھا کہ شہر میں منشیات کا کاروبار کرنے والی حریف تنظیموں میں کوئی تنازعہ کھڑا ہو گیا ہو اور وہ پولیس کو درمیان میں لائے بغیر اپنے وسائل سے ایک دوسرے کو میدان سے نکال باہر کرنے پر تُلی ہوں۔

شہر کا واقعہ پولیس سمیت ہر ایک کے لیے ایک معمہ بنا ہوا تھا مگر دلچسپ بات یہ تھی کہ وہاں مرنے والے پانچوں آدمی جرائم پیشہ ثابت ہو چکے تھے جو ان دونوں ایلن بریز کے لیے کام کر رہے تھے اور ایلن بریز خود لندن اور شہر کے درمیان ایک سڑک کے کنارے مردہ حالت میں ملا تھا۔ پولیس کو شبہ تھا کہ ایلن کسی بڑے گروپ کے لیے کام کر رہا تھا چونکہ اس کے آدمی شہر میں جیکب کے مکان پر ہونے والے دھماکے میں مارے گئے تھے لہٰذا ان تمام وارداتوں کا تعلق ایکسیز آرمز کے ذخیرے سے قائم کر لیا گیا تھا جو کاؤنٹی میں دو مجرموں کے قتل کے بعد غائب ہو گئے تھے یعنی پولیس نے مونیکا کی ذات سے ڈیوڈ تک سب کو تفتیش کی ایک ہی لڑی میں پرو کر یہ نظریہ قائم کر لیا تھا کہ دو حریف گروہوں میں سے کم از کم ایک بین الاقوامی گروہ تھا جسے مونیکا سے ڈیوڈ تک ہر ایک کا تعاون حاصل تھا اور مقامی مجرم دونوں گروہوں کے لیے کام کر رہے تھے۔

اس صورت حال میں شہر سے ہاتھ آنے والے زخمی کو کلیدی اہمیت دی گئی تھی لیکن پولیس کے اہلکار یہ تصور بھی نہ کر سکے تھے کہ اس زخمی کو مزید کوئی خطرہ لاحق ہو سکتا تھا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اس زخمی کے ہوش میں آنے سے قبل ہی رات گئے پُراسرار طریقے پر اسپتال میں زیر علاج اس واحد گواہ کو ہمیشہ کے لیے خاموش کر دیا گیا اور ایسی جسارت کسی اپنے ذہن کے بس سے باہر تھی۔

زخمی کی ہلاکت میرے لیے اچنبھے کی بات نہیں تھی کیونکہ دیرا نے شہر سے واپسی پر ہی اس خدشے کا

"پھر تم سے رابطہ کیسے قائم ہوگا؟"
"میں تو اس وقت بھی ایک پبلک بوتھ سے بول رہی ہوں۔ تم فکر نہ کرو۔ مجھ کو ملنے کا بندوبست ہوتے ہی میں کسی نہ کسی طرح ہوٹل آرکیڈ میں تم سے رابطہ قائم کرلوں گی۔ خود نہ آسکی تو کسی بااعتماد کو بھیجوں گی وہ مخصوص کوڈ کے ذریعے اپنی شناخت کرائے گا اور تم جواب میں گلاب کا حوالہ دو گے۔"
"اور اگر راستے ہی میں کسی سے ٹکراؤ ہو گیا؟"
"تم فکر نہ کرو اب میرے ہاتھ بہت مضبوط ہو گئے ہیں۔ میں غافل نہیں ہوں گی۔ جب سے کے جی بی کی جانب سے میرا رابطہ قائم ہو گیا ہے میں جلد از جلد اپنے آدمیوں کو یکجا کرنے کی فکر میں ہوں۔"
"اس بیچ کاروبار کا انجام تو تم نے پڑھ ہی لیا ہوگا؟"
"مجھے دکھ ہے کہ میں اس کے لیے کچھ بھی نہ کرسکی۔ ساتھی بہرحال کے ساتھ بھی انہوں نے بڑا شرمناک سلوک کیا۔ یہ تو غنیمت ہے کہ اسے میری نقل و حرکت کے بارے میں معلومات ہی نہیں تھیں ورنہ ان جابر اور ظالموں کے شکنجے سے نکلا تو اس کے اوسان خطا ہو چکے تھے لیکن وہ خود بھی کبھی بار رسا نہیں رہی سو شاید اس لیے اس نے پولیس سے رجوع نہیں کیا ورنہ اس قصے میں میرا ذکر ضرور آجاتا۔"
"شاید تم نے زیادہ اپیل نہیں دیکھا....."
"وہ معمولی بات ہے..... اس سے میری نشاندہی نہیں ہوتی۔ خیشیا بہلن کی بات مختلف تھی۔ اسے پولیس کو سب بتانا پڑتا کہ اسے کس مقصد کے لیے اغوا کیا گیا تھا۔"
پھر اس نے سلسلہ منقطع کردیا۔
سلطان شاہ جو صرف میرے یک طرفہ مکالمات سن رہا تھا۔ خاصا بے چین نظر آرہا تھا۔ میرے بولنے سے پیشتر ہی وہ سوال کر بیٹھا کہ وہ کیا کہہ رہی تھی۔
"لیکن یہاں بھی ہمارا وقت پورا ہو گیا۔ سامان سمیٹو اور چل پڑو۔ خود سے نہ گئے تو جلد ہی پولیس اٹھا لے جائے گی۔" مجھے تعجب تھا کہ روانہ کرنے کے قبل از وقت ایک خطرہ بھانپ کر اسے آگاہ کردیا تھا لیکن اس وقت ہوٹل سے نکلنا مجھے بہت ناگوار محسوس ہو رہا تھا۔ ہم اپنی مرضی کے بجائے بُری طرح حالات کے شکنجے میں جکڑ رہے تھے۔ اب یہ سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ اس اعصاب شکن صورتحال سے کب تک چھٹکارا مل سکے گا۔
لیکن جو طے ہو چکا تھا اس پر عمل کرنا ہی تھا۔ ہمارے پاس تنگسا کی کوئی گنجائش نہیں تھی۔ لہذا ہم نے ناشتے سے فارغ ہو کر اسی لمحے میں اپنا سامان یکجا کرنا شروع کردیا۔ پیسا ادی گیس کے سوا دونوں پستولوں کے ساتھ دستی بیگ میں رکھ لیے تھے تاکہ کسی بھی ناگہانی صورتحال پیدا ہو جائے تو ان سے کام لیا جاسکے۔
ہماری تلاش کا نشانہ ایک مختصر سے سوٹ کیس اور ایک دستی بیگ پر مشتمل تھی جسے سمیٹ کر ٹھیک نو بجے ہم نے ہوٹل کا کمرہ چھوڑ دیا اور ریسپشن استقبالیہ دفتر پہنچ گئے۔
دفتر میں منیجر کے پاس پہلے سے ایک طویل قامت ادھیڑ عمر شخص موجود تھا۔ جو شاید منیجر کا بے تکلف شناسا تھا کیونکہ وہ دونوں خاصی بے تکلفی کے ساتھ چائے نوشی میں مصروف تھے لیکن ہمیں دیکھتے ہی دونوں بیک وقت خاموش ہو گئے اور منیجر خوشگوار حیرت کے ساتھ ہماری طرف متوجہ ہو گیا۔
جس وقت منیجر حساب کے اندراجات دیکھ کر ہم دونوں کا حساب تیار کر رہا تھا تو اس کا ملاقاتی عجیب سی ناقدانہ نظروں سے باری باری ہمارا جائزہ لے رہا تھا۔ اس کی آنکھوں میں عجیب سا تجسس رچا ہوا تھا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ ہم سے کچھ پوچھنے کے لیے بے چین ہو لیکن اپنے سوال کے لیے مناسب الفاظ کا انتخاب نہ کر پا رہا ہو۔
"واپسی کا پروگرام ہے یا کسی دوسرے شہر کی سیاحت کا ارادہ ہے؟" منیجر نے ہمارا بل بناتے ہوئے سرسری لہجے میں مجھ سے سوال کیا۔
"ملک ڈسٹرکٹ کا بڑا چرچا سنا ہے۔" میں نے گائیڈ بک میں پڑھی پڑھائی معلومات کے سہارے اندھیرے میں تیر چھوڑا۔ "آج کسی وقت اسی طرف روانگی کا ارادہ ہے۔"
"واقعی بہت خوبصورت علاقہ ہے۔" منیجر کے دوست نے گفتگو میں دخل انداز ہوتے ہوئے کہا۔ منیجر نے سر اٹھا کر مسکراتی ہوئی تحیر آمیز نگاہوں سے اس کی طرف دیکھا اور سر جھکا کر دوبارہ اپنے کام میں مصروف ہو گیا۔
"بیٹا ہم کے خوبصورت ساحلی قصبے میں میری بھانجی رہتی ہے جس نے پورے ملک ڈسٹرکٹ کا چپا چپا چھانا ہوا ہے۔ تم چاہو تو میں تمہیں اس کا پتا دے سکتا ہوں۔ تمہاری مدد کر کے اسے بہت خوشی ہوگی۔" منیجر کا ساتھی کہہ رہا تھا۔ "وہ ویسے بھی ذرا کچھ عجیب طبیعت کی مالک ہے اور سیاحوں میں بڑی دلچسپی لیتی ہے۔"
اپنی بھانجی کے بارے میں اس کی پیشکش بہت حوصلہ افزا تھی مگر اس شخص کی چبھتی ہوئی ناقدانہ نگاہوں کے باعث میں اس سے محتاط ہی رہنا چاہتا تھا۔ "تمہاری پیشکش کا بہت شکریہ! ہم پسند نہیں کریں گے کہ ہماری وجہ سے تمہاری بھانجی کی عام زندگی کے معمولات میں فرق آئے....."
"اوہ تم سمجھتے نہیں۔" وہ میری بات کاٹ کر بولا۔ "وہ بہت خوبصورت اور خوش مزاج لڑکی ہے۔ اس کے دوستوں کا

"کیا حاصل ہوا؟" سلطان شاہ نے ملامت آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"تجربہ، یہ سب زندگی کے تجربات ہیں برخوردار۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا: "اگر جیب میں معقول رقم ہو تو ایک کوڑھی بھی حسینۂ عالم سے عشق لڑا سکتا ہے۔ وہ مفلس ہو کر لیلیٰ بھی ہو تو کسی کو نظر بھر کر نہیں دیکھ سکتا۔"

"اسے ایک وہم سے ہوا کیا تھا جو یوں بھاگ گئی؟"

اور میں اسے اپنی اور لڑکی کی گفتگو سے آگاہ کرنے لگا۔

ہمیں وہاں بیٹھے بیٹھے تین بج گئے لیکن صورت حال جوں کی توں برقرار رہی۔ نہ کسی پولیس پارٹی نے ہم سے باز پرس کی، نہ مسلح غنڈوں کی ٹولی نے ہم پر حملہ کیا اور مجھے اطمینان ہونے لگا کہ خون کے بارے میں سلطان شاہ کو وہم ہوا ہو گا۔ اگر وہ ہمیں مشتبہ سمجھ کر ہمارا تعاقب کر رہا ہوتا تو اتنی دیر میں کچھ نہ کچھ ہو جانا چاہیے تھا۔

سوا تین بجے ایک متوسط عمر کا پستہ قامت شخص دھیمی آواز میں "مضطر" کہتا ہوا ہمارے سامنے سے گزرا تھا اور میں نے فوراً ہی کالے گلاب کے الفاظ ادا کر ڈالے تھے۔ طویل انتظار کے بعد خود کلامی کے انداز میں اس شخص کا کہا ہوا لفظ سن کر میرے وجود میں سکون کی لہر دوڑ گئی تھی۔

میرا جوابی کوڈ سنتے ہی وہ واپس لوٹا اور باری باری ہم دونوں سے ہاتھ ملاتے ہوئے بولا تھا "میرے ساتھ آؤ۔"

خود اس نے اپنا نام نہیں بتایا تھا۔ میں نے اپنا تعارف کرانا ضروری سمجھا تھا۔ اس نے کونے میں رکھا ہوا سوٹ کیس اٹھا لیا تھا اور سلطان شاہ نے بریف کیس سنبھال لیا تھا۔

"وہ دیرا کہاں ہے؟" راستے میں، میں نے اس سے سوال کیا۔

"میں کسی دیرا کو نہیں جانتا۔" اس نے غراتے ہوئے مجھے غضیلی نگاہوں سے گھورا اور مجھے فوراً ہی احساس ہو گیا کہ مجھے اس سے کوئی نامعقول بات نہیں کرنا چاہیے — وہ دیرا کے نمک خواروں میں سے ایک تھا اور کچھ پتا نہیں تھا کہ وہ دیرا کو جانتا بھی تھا یا نہیں، اور جانتا تھا تو کس نام سے جانتا تھا؟

اس کی رہنمائی میں ہمارے پیدل سفر کا اختتام ٹیوب سے بہتر رنگ کی دو دروازوں والی بی ایم ڈبلیو کار پر ہوا جس میں ڈرائیونگ سیٹ پر پہلے سے ایک مستعد نوجوان تھا۔

اگلی نشست الٹ کر میں سلطان شاہ کے ساتھ عقبی نشست پر سوار ہو گیا اور ہمیں وہاں تک لانے والے نے سوٹ کیس ڈگی میں ڈال کر ڈرائیور کے برابر والی نشست سنبھال لی۔

تقریباً بیس منٹ کی مسافت کے بعد ہمارے سفر کا اختتام بکیام سٹریٹ کی ایک گلی میں ہوا جہاں صاف ستھری پختہ سڑک کے دونوں جانب دور دور تک ایک جیسی قدیم ساخت کی کئی منزلہ عالیشان عمارتیں کھڑی تھیں۔ ایک عمارت پر کنگز وال اسٹیٹ کے نام کی تختی لگی ہوئی تھی۔

اس شخص کی رہنمائی میں ہم سیڑھیوں کے زینے عبور کر کے عمارت کے آگے ایک سرے سے دوسرے سرے تک پھیلے ہوئے برآمدے کو عبور کر کے داخلی دروازے کے سامنے پہنچے اور اس نے ایک سو انسٹھ نمبر کے کال بیل کے بٹن پر انگلی رکھ دی۔

"کون ہے؟" دروازے پر لگے ہوئے انٹرکام کے سپیکر پر ایک نسوانی آواز ابھری۔

"میں ہوں۔" اس شخص نے اپنا ہونٹ اسپیکر کے نیچے لگے ہوئے مائیکروفون کے قریب لے جا کر کہا اور اندر سے کسی خودکار نظام کے تحت دروازے کا قفل کھول دیا گیا۔

داخلی دروازے سے گزر کر وسط میں پختہ فرش تھا اور چاروں طرف عمارت کھڑی ہوئی تھی جس میں اٹھارویں صدی کے طرز تعمیر سے لے کر مشرقی سٹائل بغیر استعمال کیا گیا تھا۔ گراؤنڈ فلور پر ایک فلیٹ کا دروازہ کھلا ہوا تھا جہاں ایک بوڑھی سفید فام خادمہ ہماری منتظر تھی۔

اندر گھستے ہی میری آنکھیں حیرت سے کھلی کی کھلی رہ گئیں۔ بیرونی فرسودہ اور متروک طرز تعمیر کی حامل اس عمارت کی اندرونی جانب ہر اعتبار سے جدید تھی اور فلیٹ زندگی کے تمام لوازمات سے آراستہ تھا۔

مجھے توقع تھی کہ شاید منزل پر پہنچ کر دیرا سے ملاقات ہو سکے گی لیکن تین خواب گاہوں والا وہ فلیٹ بالکل خالی پڑا تھا۔ ہمیں لانے والا سوٹ کیس اندر چھوڑ کر واپس لوٹ گیا اور ہم بوڑھی خادمہ کے ساتھ فلیٹ میں رہ گئے۔ میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ میں دیرا کے بارے میں خادمہ سے دریافت کروں یا خاموشی اختیار کروں۔

ہم دونوں ایک خواب گاہ میں داخل ہو کر تھکے ہوئے انداز میں بیک وقت نرم اور آرام دہ بستر پر دراز ہو گئے۔

"مسٹر اکبر؟" بوڑھی خادمہ کی استفسار طلب آواز سنائی دی۔ میں نے سر گھمایا تو وہ ایک لفافہ لیے خواب گاہ کے دروازے پر کھڑی تھی۔

"میرا نام اکبر ہے اور یہ علی شیر ہے۔" میں نے لیٹے لیٹے اٹھتے ہوئے کہا۔

"مجھے جوڑی کہتے ہیں، بڑی خوشی ہوئی آپ سے مل کر۔" یہ کہتے ہوئے خادمہ نے بند لفافہ میری طرف بڑھا دیا اور خود الٹے قدموں واپس لوٹ گئی۔

لفافے میں سادہ کاغذ پر صرف دو سطریں درج تھیں۔

کام تو کہا ہے۔ جلد ہی ملاقات ہوگی۔" نیچے ویرا کا نام درج تھا۔
تب میں نے اس کاغذ کے پرزے پرزے کر کے کوڑے میں ڈال دیئے۔
"بھکر میں ٹیپ کئے گئے کیا لکھا تھا پوچھ رہی ہو؟" مقصد کا تعین کرتے ہی سلطان شاہ کی زندہ دلی عود کر آئی تھی۔

میں نے اسے پیغام کا متن بتا دیا اور اسی وقت باہر لاؤنج سے فون کی گھنٹی کی آواز سنائی دینے لگی۔ وہ فلیٹ اس وقت ہمارے تصرف میں تھا لیکن اجنبیت کی وجہ سے فوری طور پر میرے قدم فون کی طرف نہ اٹھ سکے اور گھنٹی کی آواز معدوم ہوگئی میں خواب گاہ سے نکلا تو گڈی بھی اسی طرف آ رہی تھی۔

"تمہاری کال ہے مسٹر اکبر!" اس نے کہا اور میں نے فون کرنے والے کے بارے میں اس سے کچھ پوچھنے کا ارادہ کرتے ہی ترک کر دیا لیکن مجھے امید تھی کہ فون ویرا ہی کا ہوگا ورنہ ایسا کون تھا جو میرے اس فلیٹ میں پہنچتے ہی میرے نئے ٹھکانے اور فون نمبر سے واقف ہو جاتا۔

ریسیور پر دوسری طرف سے غیر متوقع طور پر بھاری مردانہ آواز سن کر میرا دماغ سن ہو کر رہ گیا اور جب میں نے اپنا یا بولنے والا نام دہرایا تو جواب میں فوراً میں نے اس کی آواز پہچان لی۔
دوسری طرف سے شوان سیکارتھی بول رہا تھا۔

میری آنکھوں کے سامنے تاریک دائرے سے ناچنے لگے اس کے بارے میں سلطان شاہ کا مشاہدہ درست ثابت ہوا تھا شاید وہ شروع ہی سے ہمارا پیچھا کر رہا تھا اور تمام احتیاط کے باوجود اب اس فلیٹ میں بھی محفوظ نہیں تھے۔ زندگی بھر کا یہ اکیلا خواب کسی لمحے بھی بکھر سکتا ہے بدستور منتشر تھی۔

"خیریت سے فلیٹ میں پہنچ گئے نا؟ مسٹر آوارہ پیا؟" دوسری جانب سے شوان سیکارتھی نے خوش دلانہ لہجے میں سوال کیا تھا اور مجھے اس کی آواز کسی گہرے کنوئیں کی تہ سے ابھرتی ہوئی محسوس ہوئی تھی۔

"تم کون ہو؟" میں نے قدرے توقف کے بعد خشک اور سپاٹ لہجے میں سوال کیا۔

"ارے! اتنی جلدی بھول گئے؟" ریسیور پر اس کی تمسخر آمیز آواز ابھری۔ "ابھی کچھ گھنٹے پہلے ہی تو ہمارا تعارف ہوا تھا۔ تم ایک ڈسٹرکٹ ... بہت خوبصورت اور فراخ دل بھائی ہو جس سے ملنے والے تمہیں اپنا فون بلکہ ... شوان سیکارتھی!"

"اس مختصر سی ملاقات میں میں نے بھی تمہیں پہچان لیا تھا۔" میں نے خشک لہجے میں کہا۔ "میں یہ جاننا چاہتا ہوں کہ تم کون ہو اور کس کے لیے کام کر رہے ہو؟"

"پہلے سوال کا جواب دے چکا ہوں دوسرے کے لیے پابند نہیں ہوں۔" بولنے والے کا لہجہ قدرے ترش ہوگیا۔
"میں یہ جاننا چاہتا ہوں کہ تم میرا پیچھا کیوں کر رہے ہو؟"
"میں تمہیں اپنی بھانجی کا نام اور پتا دے بیٹھا ہوں لیکن یہ ہرگز پسند نہیں کروں گا کہ کوئی اوباش آدمی میرا حوالہ دے کر اس سادہ لوح لڑکی کو بے وقوف بنانے میں کامیاب ہو جائے۔"
"میں نے تو تم سے اس کا پتا نہیں مانگا تھا۔" میں نے تیکھے لہجے میں کہا۔

"میں جانتا ہوں۔" ریسیور پر اس کی معاندانہ آواز ابھری۔ "لیکن بعض لوگ مذہب اور منافق ہوتے ہوئے بھی بظاہر لڑکیوں کی طرف سے بے پروائی اختیار کرنے کی اداکاری کرتے رہتے ہیں۔"
"تم مجھے فضول باتوں میں الجھا رہے ہو۔" میں نے چڑ کر کہا۔ "میں صرف یہ پوچھنا چاہتا ہوں کہ تم میرا تعاقب کیوں کر رہے ہو؟ شاید ہائیڈ پارک میں بھی تم میری نگرانی کر رہے تھے۔"
"تم بہت چالاک ہو۔ میرا خیال تھا کہ میں شروع سے آخر تک تمہاری نگاہوں سے بچا رہنے میں کامیاب ہوگیا تھا۔" اس کی آواز اس مرتبہ تجزیہ آمیز تھی۔ "لیکن تمہیں میرا ممنون ہونا چاہیے کہ میں نے تمہارے اتنے قریب ہوتے ہوئے بھی تم کو کسی قسم کا نقصان پہنچانے کی کوشش نہیں کی۔"
"ہم اپنی حفاظت کرنا جانتے ہیں۔ تم کوئی کوشش کر بیٹھتے تو بری طرح منہ کی کھانا پڑتی۔"
"مجھے ایسی کوئی امید نہیں ہے۔" اس نے ہلکا سا قہقہہ مار کر کہا۔ "ہوٹل سے روانہ ہوتے ہوئے تمہارا بایاں ہاتھ جیب میں تھا لیکن لنگڑا کر اس کے ہاتھ روم میں تھا دلیرانہ بایاں بازو بھی غائب ہوگیا۔ اپنے اعضا تم یوں ہی چھپاتے پھرو گے تو مجھے پاکستان اور کس طرح زیر کر سکو گے؟"

اس کی گفتگو نہ صرف خطرناک بلکہ معنی خیز تھی۔ وہ مجھے بالواسطہ دھمکی دے رہا تھا کہ بغیر روادری میں یہ جتانے میں کامیاب ہوگیا تھا کہ اسے میرے بارے میں ایسی اہم باتیں معلوم تھیں جن کو ظاہر کر کے وہ میرے لیے ناقابل یقین دشواریاں پیدا کر سکتا تھا جب کہ وہ خود دیکھتے ایک بالمشافہ ملاقات کے بعد میری دسترس سے باہر تھا اور میں اس کا کچھ نہیں بگاڑ سکتا تھا۔

"تم چاہتے کیا ہو؟" میں نے ایک گہرا سانس لیتے ہوئے بے بسی کے ساتھ سوال کیا۔
"کہیں سے اپنے نیک چال چلن کا سرٹیفکیٹ لیا کرو تو میں بہت سی الجھنوں سے بچ جاؤں گا۔"
"مجھے کسی سے کوئی سرٹیفکیٹ لینے کی ضرورت نہیں ہے۔" میں نے تیکھے لہجے میں کہا۔
"پھر مجھے ہر لمحے اپنے آس پاس ہی پاؤ گے۔ تمہارے چال

چیلنی کی تصدیق کیے بغیر میں تمہیں ہرگز اپنی بھابھی کے پاس نہیں جانے دوں گا۔"

"اسے احتیاط سے کسی چیز یا گھر میں رکھوا دو۔ اگر تم اس فکر میں ہو کہ مجھے گھبرا کر اپنی بھابھی کا شوہر بنانے میں کامیاب ہو جاؤ گے تو یہ تمہاری خام خیالی ہے۔" میں نے اس کا مضحکہ اڑانے کے لہجے میں کہا۔

"یہ نہ بھولو کہ میں بھی اخبارات پڑھنے کا عادی ہوں اور یہ جانتا ہوں کہ پولیس کسی ایسے قاتل کی تلاش میں ہے جس نے پچھلی رات ایک شخص کو کار کی کھڑکی کے ٹوٹے ہوئے شیشے کے پے در پے وار کر کے ہلاک کر دیا تھا۔ تم بایاں ہاتھ جیب میں ڈالے ہوئے ہو لیکن اپنا بازو غائب کر کے بھی نشانہ بننے سے نہیں بچ سکو گے۔" اس کی تفصیلی آواز سنائی دی۔ "اگر اب تم نے مجھے دھوکا دے کر اپنا ٹھکانا بدلنے کی کوشش کی تو یہ یاد رکھنا کہ پولیس بھی تم سے نمٹ لے گی۔"

"تمہارا مطلب کیا ہے؟" میں نے اپنے وجود کی گہرائیوں میں ابھرنے والی خوف کی لہر کو دباتے ہوئے سوال کیا۔ "میں جانتا ہوں کہ تم بہت کچھ جانتے ہو لیکن مجھے یہ سب بتانے کا مقصد کیا ہے؟"

"میرا خیال ہے کہ میں اب تمہارے کردار سے مطمئن ہو چکا ہوں! چالاک چیلنی بھی ٹھیک ٹھاک معلوم ہوتا ہے۔ تمہیں فوری طور پر بینشام روانہ ہو جانا چاہیے۔ میری بھابھی اس میزبان کو میری طرف سے کام ملنے پر خاصی خوش ہو گی۔"

"اور اگر میں ایک ڈسٹرکٹ کی سیاحت سے انکار کر دوں؟"

"تو ہو سکتا ہے کہ پولیس تمہارے بائیں بازو کی تلاش شروع کر دے۔" آواز معنی خیز ہو گئی تھی۔

"تم کیوں میرے پیچھے پڑ گئے ہو؟" میں نے زچ آ کر کہا۔ "اگر تمہاری بھابھی اتنی ہی خوبصورت اور دلکش ہے تو ضروری نہیں کہ وہ تمہارے جیسے بھوکے کی تلاش میں خالی بیٹھی ہو۔ اسے کئی بہترین دوست مل سکتے ہیں جو شاید بینشام کے لیے اسے اتنا معاوضہ دے سکتے ہیں جو میں شاید پورے ہفتے میں بھی نہ دے سکوں۔ اس ڈھکوسلے کے بجائے تم کھل کر بتاؤ کہ مجھے بینشام بھیج کر تم کیا مقصد حاصل کرنا چاہتے ہو؟"

"میرے اور اس لڑکی کے ذاتی معاملات سے تمہیں کوئی واسطہ نہیں ہونا چاہیے۔ تمہارا کام صرف اتنا ہے کہ تم بینشام جا کر اس سے رابطہ قائم کرو۔ وہ تمہیں وقت دے سکی تو تمہیں اس کے ساتھ ٹھہرنا ہو گا۔ اگر اس نے معذرت کر لی تو تمہیں آزادی ہو گی کہ جدھر سینگ سمائیں ادھر چلے جاؤ۔"

"اگر تم یہی چاہتے ہو تو میں ابھی اسے فون کیے لیتا ہوں۔ اس کے لیے مجھے لندن سے جانے کی کیا ضرورت ہے۔ اب بار کو ڈائل کر کے میں لمحہ بھر میں اس سے بات کر سکتا ہوں۔"

"مجھے تم سے جو کچھ کہنا تھا وہ میں کہہ چکا... تمہاری بحث سے اس میں کوئی تبدیلی نہیں آ سکتی۔ تمہیں ہر قیمت پر بینشام جانا ہو گا ورنہ نتائج بھگتنے کے لیے تیار ہو جاؤ۔" اس کی آواز تلخ ہو گئی۔

"اپنا نمبر دے دو تاکہ میں تھوڑی دیر بعد تمہیں اپنے فیصلے سے آگاہ کر سکوں۔" میں نے کہا۔

"جو کچھ کہنا ہے ابھی کہہ دو۔ میرے پاس اور بھی بہت سے کام ہیں۔" خوش دلی کے ساتھ شروع ہونے والی گفتگو میں اس وقت خاصی تلخی آ چکی تھی۔

"ہوٹل کے بعد ہائیڈ پارک میں بھی تم نے دیکھا ہو گا کہ میرا ہمزاد بھی ہے۔ اس سے مشورہ کیے بغیر میں تم سے کوئی وعدہ [illegible] تمہیں وقت دینا ہی ہو گا۔"

"ہمزاد؟" اس کی ہنسی کی آواز سنائی دی: "سچ پوچھو تو انہی لوگوں سے میری توجہ تمہاری طرف مبذول ہوئی تھی۔ تمہارا زخمی ہاتھ تو ابھی میری نگاہوں میں گھوم رہا تھا۔"

"اگر چاہو تو میں ابھی بینشام روانہ ہو سکتا ہوں۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔

"وہ تو بس تمہاری شناخت کا ذریعہ تھا ورنہ سودا تمہارے ہی بارے میں ہوا ہے۔"

"سودا؟" میں نے حیرت آمیز لہجے میں دہرایا۔ "آخر کار تم اپنی اصلیت پر اتر آئے۔ اب یہ بھی بتاتے چلو کہ یہ سودا کس قسم کا ہے اور کس سے ہوا ہے؟"

"آئندہ کی کوشش مت کرو۔" اس کی جھلائی ہوئی آواز سنائی دی۔ شاید وہ الفاظ اس کی زبان سے غیر ارادی طور پر پھسل گئے تھے اور وہ اس بے احتیاطی پر جھلایا ہوا تھا۔ "بحث کے بجائے مجھے ہاں یا نہ میں جواب چاہیے۔"

"میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ اپنے ساتھی سے مشورہ کیے بغیر کوئی وعدہ نہیں کر سکتا۔"

"وہ بھی اسی فلیٹ میں تمہارے ساتھ ہی مقیم ہے۔ اس سے ابھی مشورہ کر سکتے ہو۔"

"مجھے کم از کم ایک گھنٹے کی مہلت درکار ہے۔" میں نے جواب میں کہا: "تم اپنا نمبر دے دو ہو سکا تو اس سے پہلے ہی فون کرنے کی کوشش کروں گا۔"

"ایک گھنٹے بعد میں خود تمہیں رنگ کر لوں گا۔" دوسری طرف سے یہ کہہ کر سلسلہ منقطع کر دیا گیا۔

میں ریسیور کریڈل پر رکھ کر پلٹا تو سلطان شاہ میری پشت پر تھا۔ شاید وہ میری طویل غیر حاضری پا کر کمرے میں تنہائی سے اکتا کر نکل آیا تھا۔

"کس کا فون تھا؟" نگاہیں چار ہوتے ہی اس نے [illegible] سوال کیا لیکن مجھے اس فلیٹ میں پہنچتے ہی دوسری طرف سے

ویسے تو اس کا لب و لہجہ کچھ عجیب سا تھا مگر لہجے کو میں نے اس وجہ سے نظر انداز کر دیا کہ ایک ہی ملک کے مختلف علاقوں کے لب و لہجے میں نمایاں فرق پایا جاتا ہے اور پھر برطانیہ میں لب و لہجے تو کیا تلفظ تک کے بارے میں اتنا تضاد پایا جاتا تھا کہ اس بنیاد پر کئی کتابیں اور لطیفے وجود میں آ چکے تھے۔

"میں لنکاسٹر سے ایڈمنڈ بول رہا ہوں۔" میں نے وقفے کے بغیر کہا۔ "لوسی کب تک واپس آ جائے گی؟"

"کچھ پتا نہیں۔ وہ اپنی مرضی کی مالک ہے۔" اکتائے ہوئے انداز میں جواب دیا گیا لیکن آواز کا تصنع اس وقت بھی برقرار تھا۔ بولنے والی اس معاملے میں اتنی محتاط تھی کہ ایک فقرے میں کئی آوازیں بدل رہی تھی۔

"اس سے بہت بیزار معلوم ہوتی ہو۔ نام کیا ہے تمہارا؟" میں نے نرم اور دعوت آمیز لہجے میں کہا۔ میں سوچ رہا تھا کہ شاید اس کی ہمدردی جیت کر میں اس سے لوسی کے بارے میں کارآمد معلومات حاصل کر سکوں گا۔

"میرے نام سے کیا لینا ہے تمہیں؟" دوسری طرف سے اکھڑے ہوئے درشت لہجے میں سوال کیا گیا۔

"تمہیں پتا ہے کہ لوسی کتنی سنگدل اور بدمزاج ہے۔" میں نے اپنی آواز پر مظلومیت طاری کرتے ہوئے اندھیرے میں تیر پھینکا۔ "میں خود اس سے اکتایا ہوا ہوں۔ اگر تم چاہو تو ہم ایک دوسرے کے اچھے دوست ثابت ہو سکتے ہیں۔"

"شٹ اپ۔" ریسیور پر غراہٹ ابھری۔ "میں فلرٹ نہیں ہوں۔ آواز سن کر مجھ پر فدا ہونے کے بجائے لنکاسٹر میں ہی کوئی قریب کی لڑکی تلاش کرنے کی کوشش کرو۔"

"لنکاسٹر کی لڑکیوں میں آج کل شیطان حلول کر گیا ہے اور وہ ایک ہی وقت میں کئی کئی بوائے فرینڈز رکھنے کی عادی ہوتی جا رہی ہیں تاکہ اپنے لیے ان کے رقیبانہ جذبات کو بھڑکا کر زیادہ سے زیادہ تحائف سمیٹ سکیں اور ایسی شامیں بہترین اور مہنگی تفریح گاہوں میں گزار سکیں اسی لیے میں بڑے خلوص کے ساتھ اپنے شہر سے باہر کسی پُرخلوص ساتھی کی تلاش میں ہوں جو زندگی کی دشوار راہوں پر دور تک میرا ساتھ دے سکے۔" اس کے ساتھ گفتگو کو طول دینے کی غیر ارادی خواہش کے تحت میں نے روایتی عاشقانہ انداز اختیار کر لیا۔

"تم بہت بدتمیز اور گستاخ ہو... فون تم نے کیا ہے لہٰذا یہ تمہارا اخلاقی فرض ہے کہ بد زبانی بکنے کے بجائے فون بند کر دو اگر تم نے خود فون بند نہ کیا تو میں ریسیور رکھ دوں گی۔"

"کم از کم اتنا ہی بتا دو کہ تم لوسی کی ملازمہ ہو یا سہیلی؟" میں نے خوشامدانہ لہجے میں کہا۔

"بہت ڈھیٹ ہو تم۔ اس سے کوئی رشتہ نہیں ہے میرا اس سے"

"مگر تم اس سے ذرا تنگ ضرور ہو۔" میں نے جلدی سے کہا۔

"پھر بکنا شروع کر دی تم نے۔" اس کے لہجے میں برہمی تھی مگر ساتھ ہی اس پر کھانسی کا دورہ پڑ گیا۔

"مشق کے بغیر آواز بدل کر بولنے کی کوشش کا یہی انجام ہوتا ہے۔ حلق پر غیر ضروری بوجھ ڈالا جائے تو گلا اپنی جگہ چھوڑ بیٹھتا ہے۔" میں نے خوش دلی کے ساتھ وہ تبصرہ کرتے ہوئے سمجھا کہ غیر ارادی طور پر اپنی اصل آواز میں بولنے لگا کیونکہ ذہن سے لوسی سے بات کا امکان کافور ہو چکا تھا۔

"ڈینی!" اچانک ریسیور پر کھانسیوں کے درمیان ابھرتی ہوئی شناسا آواز سنائی دی اور میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ اگر میرے کان دھوکا نہیں دے رہے تھے تو وہ غزالہ کی آواز تھی۔

"غزالہ...! ہاں میں ڈینی ہی ہوں... تت... تم وہاں کیا کر رہی ہو؟" میں اردو میں دیوانہ وار چیخ اٹھا۔

"تم... میں تھک گئی ہوں... مجھے آپ کے سہارے کی ضرورت ہے۔" میری آواز سنتے ہی دوسری طرف غزالہ کے صبر کا پیمانہ چھلک اٹھا اور وہ شاید بے بسی کے ساتھ بلک کر رو پڑی۔ "جب سے اپنے ساتھیوں سے بھی بچھڑ گئی ہوں کشت و خون کے باوجود آواز پر بھروسہ اعتماد کرتے تھے کہ بے جان دیواروں کی قیدی ہو گئی ہوں...!"

میری زبان سے غزالہ کا نام سنتے ہی چند ثانیوں تک سلطان سکتے کے عالم میں کھڑا رہا پھر جیسے اس پر ایک دم جنون سوار ہو گیا ہو اس نے بے اختیار ہو کر میرے ہاتھوں سے ریسیور چھین لیا۔

"السلام علیکم بھابی! میں سلطان بول رہا ہوں تم فکر نہ کرو ہم تمہارے پاس آ...۔" اس نے ماؤتھ پیس میں مشفق انداز میں بولنا شروع کیا تھا مگر اچانک ہی اس کی زبان بند ہو گئی اور آنکھیں حیرت سے پھیلتی چلی گئیں اگلے ہی لمحے اس نے پژمردہ انداز میں ریسیور میری طرف بڑھا دیا۔

"ہاں غزالہ...!" میں نے ریسیور لیتے ہی ماؤتھ پیس میں کہنا چاہا مگر اس نے روتے ہوئے میری بات کاٹ دی۔

"کل رات سے میں سخت عذاب میں ہوں۔ سرے کے دشمنوں نے میری کمین گاہ کو گھیر لیا تھا مگر میں ایک دھماکا کر کے وہاں سے نکل گئی۔ پتا نہیں ان کا کیا حشر ہوا مگر میں سڑک پر نکل آئی۔ وہاں شہر کی جانب جانے والے ایک ٹرک ڈرائیور سے لفٹ لی تو وہ صورت سے بہت نرم دل اور معصوم نظر آیا۔" وہ سسکیوں اور ہچکیوں کے درمیان بے ترتیب الفاظ میں اپنی کہانی سنا رہی تھی اور میں سانس روکے سن رہا تھا۔

"سرے کے مکان میں ہونے والا دھماکا بہت خوفناک تھا مجھے کچھ پتا نہیں کہ وہاں آنے والے سات بھیڑیوں میں سے کتنے مرے تھے اور کتنے زندہ تھے مگر میں بری طرح سہمی ہوئی تھی ٹرک ڈرائیور کو بتایا کہ میں اپنے ساتھیوں سے بچھڑی ہوئی ہوں

نماز میں بھی تھی جہاں ایک دھماکے کے نتیجے میں کم از کم پانچ قتل ہو چکے تھے۔

جیکب کے بھائی جوزف نے طویل بازپرس کے نتیجے میں پولیس کو سونیا کے جو مفروضہ خدوخال فراہم کیے تھے وہ ہر لحاظ سے غزالہ سے مختلف تھے لیکن ایک بار غزالہ پولیس کی تحویل میں دے دی جاتی تو کاؤنٹری اور دوسرے مکانات سے ملنے والے فنگر پرنٹس کی بنیاد پر اس کے لیے اپنا دفاع ناممکن ہو کر رہ جاتا اور شاید یہی پہلو اس کے ساتھیوں کے پیش نظر تھا۔ وہ مجھے زیر کر لینے کے بعد غزالہ والے معاملے میں بھی بلیک میلنگ کر سکتے تھے۔

غزالہ سے فون پر گفتگو کرتے ہوئے مجھے حیرت ہوئی تھی کہ اس نے لڑکی کو سلطان کا حلیہ بتایا تھا مگر فرحون نے ساری توجہ میری ذات پر مرکوز رکھی تھی لیکن ذرا سا غور کرنے پر اس کے اسباب بھی واضح ہو گئے۔ فرحون نے خود کہا تھا کہ میری شناخت سلطان کی وجہ سے ہوئی تھی۔ اس کا مطلب تھا کہ غزالہ کو لوسی کی قید میں بے بس کرنے کے بعد وہ ہماری تلاش میں لندن آ پہنچا تھا پھر شاید وہ پارک ہوٹل کے منیجر سے اپنے مراسم کی بنا پر سیدھا وہیں پہنچا۔ یہ ہماری بدقسمتی تھی کہ ہم نے اسی وقت ہوٹل چھوڑنے کا ارادہ کیا جب وہ نیچے موجود تھا۔

اس نے پہلے یقینی طور پر سلطان شاہ کو شناخت کیا لیکن وہ بلیک میلر ہونے کی بنا پر ہمیشہ فریق مخالف کے کمزور پہلوؤں پر گہری نگاہ رکھنے کا عادی تھا لہٰذا میرا جیب میں چھپا ہوا بایاں ہاتھ فوری طور پر اس کی توجہ کا مرکز بن گیا۔ مہینے کے اخبارات کی دی ہوئی اطلاعات کی روشنی میں یہ گم ہاتھ والا اس کا آسان شکار ثابت ہو سکتا تھا لہٰذا اس نے فوری طور پر سلطان شاہ کے بجائے مجھے اولین ترجیح کی فہرست میں لے لیا کیونکہ غزالہ کو بلیک میل کرنے کے لیے تو سونیا اور دوسرے پانچ آدمیوں کی ہلاکت کا حوالہ ہی کافی ہو سکتا تھا۔

مگر وہ سلطان شاہ کو بھول کر میرے چکر میں پڑ گیا تھا تو میرے ہیشام بھیجنے والی بات کہیں فٹ نہیں ہو سکتی تھی۔ سلطان شاہ کی محض شناخت کے لیے ادھر جانے کی بات قابل قبول تھی مگر مجھے تو وہ لندن میں زیادہ بہتر طریقے پر خود فروخت کر کے رقم اینٹھ سکتا تھا کیونکہ اس شہر میں قانون نافذ کرنے والے ادارے زیادہ مستعد اور فعال تھے۔ فرحون کے ایک اشارے پر پولیس کی بھاری نفری کسی بھی ایسی عمارت کا گھیراؤ کر سکتی تھی جہاں کسی زخمی ہاتھ والے کی موجودگی کا شبہ ہوتا۔

پھر وہ مجھے ہیشام جیسے غیر معروف علاقے کی طرف کیوں ہانک رہا تھا؟

اس نکتے پر غور کرتے ہوئے میرے بدن کے مساموں سے ٹھنڈا ٹھنڈا پسینہ بہہ نکلا۔

اس نے فون پر بات کرتے ہوئے کسی سودے کا حوالہ دیا تھا اس کا مطلب تھا کہ وہ مجھے ہیشام لے جا کر اچانک قیدی بنا لے اور پھر داموں پر کسی کے ہاتھوں فروخت کرنا چاہتا تھا۔

بیسویں صدی میں بھی بعض دور افتادہ اور غیر مہذب علاقوں میں کمزور انسانوں کی خرید و فروخت رائج تھی مگر یہ تجارت اتنی عام بھی تھی کہ لندن جیسے بین الاقوامی شہر میں راہ چلتوں کے سودے ہونے لگتے۔ میرے خریدار صرف اور صرف شیخ کے مجرے سے ہی ہو سکتے تھے جو داؤد نے جہنم واصل ہونے سے پہلے میری طرف سے بڑی رقم کا بندوبست کر دیا تھا۔

شیخ اور مجرموں میں رینگنے والی کسی زہریلی چیز یا بلا کی طرح دنیا میں اپنے مفادات کا تحفظ کرتی تھی اور فرحون بھی اسی قبیلے کا ایک ادنیٰ کارندہ تھا جو بلیک میلنگ کے پیشے سے وابستہ ہونے کی وجہ سے دوسرے مجرموں کے مقابلے میں زیادہ قابل اعتماد تھا۔

میں اس موضوع پر جتنا غور کرتا گیا اسی قدر یہ خیال میرے ذہن میں راسخ ہوتا چلا گیا کہ فرحون کسی کی مدد لیے بغیر مجھے قید کر کے شیخ کے ہاتھوں فروخت کرنے کے منصوبے پر کام کر رہا تھا اور غزالہ کے ساتھی کو تلاش کرتے ہوئے اتفاقاً ہی مجھے دریافت کر بیٹھا تھا جب کہ اس کے دیے ہوئے فون نمبر کی مدد سے میں نے برطانوی سرزمین پر قدم رکھنے کے بعد پہلی بار غزالہ کی مدد حاصل کرنے کی کوشش کی تھی بلکہ اس کے ٹھکانے سے بھی واقف ہو گیا تھا۔

کارڈ کھل چکے تھے صاف نظر آ رہا تھا کہ فرحون میکارتھی میرے لیے صرف موت کا پیغام بن رہا تھا لیکن غزالہ کی بقا اور آزادی کے لیے میں اس کے اشاروں پر ناچنے کے لیے مجبور تھا۔ فون پر ابھرنے والی اس کی آخری چیخ رہ رہ کر میرے ذہن میں گونج رہی تھی اور میں بے چینی کے ساتھ فرحون کے فون کا منتظر تھا تاکہ اسے اپنی رضامندی سے آگاہ کر کے ہی ہیشام کے سفر پر روانہ ہو سکوں جہاں لوسی ایک زہریلی ناگن بن کر غزالہ کو اپنے حصار میں لیے ہوئے بیٹھی تھی۔

سلطان شاہ کا تجزیہ درست ہی تھا کہ فرحون نہ پولیس کا مخبر تھا نہ دشمن کا کارندہ ـــ بلکہ وہ خود اپنے مفاد کے لیے کام کر رہا تھا۔ آخری لمحے تک اپنا کھیل کھیلنے کے بعد وہ ایک فیصلہ کن موقعے پر میرے دشمنوں کے ساتھ سودے پر نظر ثانی بھی کرا سکتا تھا کیونکہ داؤد کے ٹھکانوں کی تلاش نے ان کی نگاہوں میں مجھے ایک ایسا ناقابل شکست حریف بنا دیا تھا جسے زیر کرنے کے لیے داؤد کو مسٹر ایکس کا قابل رشک منصب دے کر گروپ نائن کے موت کے ہرکارے پیچھے لگا دیے گئے تھے۔ ان اقدامات کی ناکامی کے بعد وہ ڈیل کے لیے منہ مانگی رقم دے سکتے تھے۔

ہیشام کے ساحل پر مجھے غزالہ کی قید کا انکشاف ہوتے ہی

صورتِ حال بالکل بدل کر رہ گئی تھی اور وہ جگہ سے فوری طور پر کسی بھی فیصلہ
کن کارروائی کی متقاضی تھی کیونکہ میں پاکستان سے محض اسی کی خاطر طویل
سفر طے کر کے لندن پہنچا تھا لیکن وہ میرے لندن پہنچنے سے پہلے
ہی ناگزیر حالات کا شکار ہو کر ان لوگوں کی تحویل سے فرار ہو گئی تھی
جو بڑا کی طرف سے اس کی حفاظت اور بحالی نگرانی پر مامور رکھے گئے
تھے اور طویل روپوشی کے بعد اب پہلی بار اس کا کوئی سراغ ہاتھ آیا تھا۔
جب تک عزرا سے میری بات نہیں ہوئی تھی صورتِ حال
خاصی مختلف اور محفوظ تھی۔ عزرا کو لوسی کی فیملی کو کوئی خطرہ نہیں تھا
مگر جس سے فون پر بلاواسطہ رابطہ ہونے کے بعد اس کے لیے
خاصی دشواریاں پیدا ہو سکتی تھیں۔ لوسی واپس آنے کے بعد فون سے
منسلک ٹیپ ریکارڈر پر میری اور عزرا کی گفتگو سن کر چونک سکتی تھی۔
غنیمت یہ تھا کہ بدلی ہوئی آواز میں انگریزی میں ہونے والی گفتگو
خطرناک نہیں تھی لیکن اس سے آگے لوسی اردو جیسی اجنبی زبان میں
ہونے والے مکالمات سنتے ہی گڑبڑ کا اندازہ لگا سکتی تھی۔ مجھے
پورا یقین تھا عزرا اس کی کال ریسیو کرنے کے جواب میں اسے ہرگز کوئی
بھنک کی بات نہ بتاتی لیکن اس کی وہ مزاحمت، تاخیری حربے سے
زیادہ اہمیت نہیں رکھتی تھی۔ لوسی گفتگو کا ٹیپ کسی نہ کسی شناسا کو سنا کر
میری اور عزرا کی اردو میں ہونے والی گفتگو کے متن سے آگاہ ہو سکتی
تھی اور یہیں سے اس کے لیے دشواریاں پیدا ہو سکتی تھیں جن میں
لوسی کے اشتعال یا تشدد کے امکانات بھی شامل تھے۔

دوسری طرف لوسی کا جعلی ماموں درحقیقت اس کا قریبی شریک
کار تھا اور بدقسمتی سے میں اس کی نگاہوں میں آ چکا تھا اور یہ بھی یقینی
تھا کہ ان دونوں میں قریبی رابطہ برقرار رہا ہوگا۔ میری اور عزرا کی گفتگو
سے باخبر ہونے کے بعد لوسی شوذن میکارتھی کو اس سے آگاہ کر سکتی تھی اور
شوذن میرے بارے میں سخت رویہ اختیار کر سکتا تھا۔

مگر اس پورے معاملے میں میرے نزدیک اہمیت اس بات
کی تھی کہ شوذن اور لوسی بنیادی طور پر بلیک میلر معلوم ہوتے تھے جو بلیک
میل کے لیے کسی سودے میں بھی ملوث ہو سکتے تھے جبکہ بلیک میلر
ہونے کی وجہ سے اپنے معاملات کی رازداری ان کے لیے سب سے
اہم تھی اور وہ زیادہ لوگوں کو اعتماد میں نہیں لے سکتے تھے۔ اس سے
ظاہر ہوتا تھا کہ لوسی عزرا پر مسلط تھی اور شوذن ہم دونوں کی نگرانی
کر رہا تھا۔

ہنگا پارک ہوٹل میں سامنا ہونے کے بعد سے شوذن مسلسل ہمارے
تعاقب میں لگا رہا تھا اور یہ محسوس ہو رہا تھا کہ میرے بارے
میں ایک نظریہ قائم کر لینے کے بعد وہ مجھے کسی قیمت
پر بھی نظروں سے اوجھل نہیں ہونے دینا چاہتا تھا۔ اس لیے پارک
سے لگ کر اس نے اسٹیشن، پارک اور پھر اس فلیٹ تک

ہر لمحہ ہماری نگرانی کی تھی اور اس وقت بھی غالباً کنگسٹن ہال سٹیشن کے قریب ہی
کہیں موجود رہا تھا تاکہ ہم بوکھلا کر کہیں اور فرار ہونے کی کوشش کریں
تو وہ ہماری نقل و حرکت پر نظر رکھ سکے۔

اگر شوذن میکارتھی اپنے ہوٹل یا کسی اور ٹھکانے پر موجود ہوتا تو
لوسی بہ آسانی فون پر رابطہ قائم کر کے اسے تمام مکالمات سے باخبر
کر سکتی تھی لیکن ہمارے تعاقب میں لندن کی گلیوں میں بھٹکتے ہوئے وہ
فوری طور پر لوسی کی دسترس سے باہر تھا جب تک وہ خود اسے فون
نہ کرتا یا ہیشام کے بارے میں تازہ ترین صورتِ حال سے واقف
نہیں ہو سکتا تھا۔

اس اعتبار سے شوذن کے فوری طور پر باخبر ہونے کا کوئی
امکان نہیں تھا۔ اول تو اسے ہیشام فون کرنے کی کوئی ضرورت نہیں
تھی اور اگر وہ فون کرتا بھی تب تک لوسی گھر پر موجود نہیں تھی۔

میں نے بہت احتیاط کے ساتھ سارے امکانات کا جائزہ
لیتے ہوئے جب یہ رائے قائم کر لی کہ شوذن میکارتھی اس وقت بھی کنگسٹن ہال
کے قریب ہی موجود ہے تو مجھے اپنا کام نسبتاً آسان ہوتا
نظر آنے لگا۔ ذرا سی احتیاط اور مکاری سے کام لے کر ہم اس کو بآسانی
اپنے راستے سے ہٹا سکتے تھے۔

"تم مسلسل خاموش کیوں ہو؟" طویل سکوت کے بعد سلطان شاہ
نے آخر کار جھجکتے ہوئے مجھے ٹوک ہی دیا۔ "یہ تو خوشی کا موقع ہے کہ
تمہیں اتفاقاً ہی اس وسیع و عریض انسانی سمندر میں عزرا کا سراغ مل
گیا ہے اور تم اس بارے میں کچھ کر گزرنے کی پوزیشن میں آ گئے ہو۔"

"تمہارے خیال میں ہم اس وقت کیا قدم اٹھا سکتے ہیں؟" میں
نے اس کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے جواب میں سوال کیا کیونکہ اس
سے زیادہ خیال جھٹکنا سود مند ثابت ہو رہا تھا۔

"شوذن میکارتھی ہمیں ہیشام کی طرف رخ کرنے سے روکنا چاہ رہا ہے، ہمیں اس
کے حکم کی تعمیل کرنا چاہیے۔ وہاں پہنچ کر ہم لوسی کو فون کرنے کے بجائے
اس کے مکان کا سراغ لگا کر وہاں دھاوا بول سکتے ہیں۔"

"یہ نہ بھولو کہ شوذن کسی مکار لومڑی کی طرح ہیشام تک ہمارا پیچھا
کرے گا اور ہمیں نقل و حرکت کی آزادی دینے کے بجائے لوسی سے رابطہ قائم
کرنے کا کوئی نہ کوئی طریقہ بھی بنالے گا۔ اس کے بتائے ہوئے طریقہ کار
سے انحراف کرتے ہی ہم اس کی گرفت میں آ جائیں گے۔ یہ کام اتنا سہل
نہیں ہے جتنا نظر آ رہا ہے۔"

"ہم اسے بہکانے کی کوشش کریں گے کہ اسے راستے ہی میں
کہیں گم کر سکیں۔"

"ہم اوجھل ہونے کا خطرہ مول نہیں لے سکتے۔" میں نے ایک گہرا
سانس لے کر کہا۔ "ناکامی کی صورت میں وہ لوگ عزرا سمیت اس طرح
غائب ہو سکتے ہیں کہ پھر ان کی دھول بھی نہ پا سکیں گے۔" میں نے رک

وہ علاقہ میرے لیے بھی نیا تھا لیکن میں نے ویرا کے ساتھ آتے ہوئے یہ دیکھ لیا تھا کہ بکن ہال اسٹریٹ کنگز اسٹریٹ سے ملتی تھی اور اگر ہمارے فلیٹ والی عمارت سے نکلنے کے بعد سلطان شاہ داہنی طرف چل پڑتا تو چند سو قدم کے بعد ہی ہیجا اسٹریٹ آجاتی جہاں داہنی طرف چند قدم کے فاصلے پر ڈاکخانے کے آگے فٹ پاتھ پر پبلک فون بوتھ نصب تھا جو ہالینڈ پارک والوں کے لیے وہی قریب ترین بوتھ تھا جہاں سے وہ ہمیں رنگ کر سکتا تھا۔

سلطان شاہ نے میگزین چیک کر کے پستول کی نال پر سائلنسر فٹ کیا پھر میرے مشورے پر اس نے بے ہوش کرنے والی بیہوشی گیس کی ایک گیند بھی جیب میں رکھ لی تاکہ کسی موقع پر آخری حربے کے طور پر استعمال کی جا سکے۔

اپنا پروگرام طے کر کے ہم دونوں بے چینی کے عالم میں وقت گزار رہے تھے کہ اچانک فون کی گھنٹی بجنے لگی اور میں نے جھپٹ کر فوراً ہی ریسیور اٹھا لیا۔

دوسری طرف سے آنے والی آواز سنتے ہی میرا دل باغ باغ ہوگیا کیونکہ وہ ویرا کی آواز تھی جب کہ مجھے اس کی طرف سے اتنی جلدی کسی رابطے کی امید نہیں تھی۔

"تم کہاں ہو؟ اور کتنی دیر میں یہاں پہنچ سکتی ہو؟" میں نے اس کی آواز پہچانتے ہی سوال کر ڈالا۔

"میں اس وقت بہت مصروف اور عجلت میں ہوں۔ تم سے کل رات سے پہلے ملاقات نہیں ہو سکتی۔" ریسیور میں اس کی سپاٹ آواز ابھری۔ "میں نے صرف یہ معلوم کرنے کے لیے فون کیا ہے کہ تم کو کوئی تکلیف تو نہیں ہے؟"

"ایک ساتھ کئی دشواریاں کھڑی ہو گئی ہیں۔ میں فون پر بات نہیں کر سکتا۔ وقت نکال کر تھوڑی دیر کے لیے چلی آؤ۔" میں نے ایک ایک لفظ پر زور دیتے ہوئے کہا۔ "معاملہ بہت اہم ہے۔"

"سوری ڈارلنگ!" اس کا لہجہ خشک اور حوصلہ شکن تھا۔ "مجھے لندن سے باہر ایک بہت اہم مہم درپیش ہے۔ میں کل رات سے پہلے ایک منٹ بھی نہیں دے سکتی۔ شام کو ایک ڈاکٹر تمہارے زخموں کے علاج کے لیے آئے گا۔ تم فی الحال آرام کرو اور اپنی ترجیحات کو کل تک کے لیے ملتوی کر دو۔"

مجھے اس کے لاتعلقانہ انداز گفتگو پر یک بیک غصہ آ گیا۔ ایک روز پہلے تک میرے ساتھ ماری ماری پھرنے والی اچانک اتنی مصروف ہو گئی تھی کہ اس نے میرے مطالبے کا سبب جانے بغیر مجھے اگلی رات تک ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر بیٹھے رہنے کا مشورہ دے ڈالا تھا۔

"ڈاکٹر کو بھیجنے کی ضرورت نہیں۔ میں بھی مصروف ہوں۔ تھوڑی دیر بعد یہاں نہ مل سکوں گا۔" میں نے طیش کے عالم میں جواب دیا۔ اس کی کوئی وضاحت سنے بغیر ریسیور کریڈل پر دے مارا۔

"دماغ خراب ہو گیا ہے۔" ریسیور رکھ کر میں نے غصے سے خود کلامی کے انداز میں کہا۔ "شیر بھائی کی اسپیشل نے ای الو کی پٹھی خود کو بیچ ہی سے شوگر کوئین سمجھنے لگی ہے۔"

"غلطی تمہاری بھی ہے۔" سلطان شاہ نے آہستگی سے مجھے سمجھانا چاہا۔ "وہ معاملے کی اہمیت کا اندازہ نہیں لگا سکی۔ اگر تم بھائی کا نام بھی لے لیتے تو شاید وہ دوڑی چلی آتی۔ کیا کہہ رہی تھی تم سے؟"

"لارڈ صاحب کی بچی کل رات سے پہلے وقت نہیں دے سکتی۔ بہت مصروف ہے الو کی پٹھی۔"

"یہ گھٹیا زبان تمہیں زیب نہیں دیتی۔" وہ ملامت آمیز لہجے میں بولا۔ "یہ نہ بھولو کہ اب اس کا مستقبل تم ہی سے وابستہ ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اسے کوئی کام سونپ دیا گیا ہو؟"

اچانک پھر فون کی گھنٹی بجی اور میں نے یہ سمجھتے ہوئے ریسیور اٹھایا کہ دوسری طرف ویرا ہی ہوگی لیکن ادھر سے شون کی آواز آ رہی تھی۔

میں نے فوراً ہی ہاتھ ہلا کر سلطان شاہ کو نکل بھاگنے کا اشارہ کیا اور اس نے پھرتی کے ساتھ اپنی جگہ چھوڑ دی۔ "کیا سوچا تم نے؟" شون میکاڈی کا فون پر لہجہ سپاٹ تھا۔

"ہم سمجھ رہے ہیں کہ تم ہمیں بلیک میل کر رہے ہو۔ تمہاری دھمکیوں کے نتائج سے محفوظ رہنے کے لیے شاید ہمیں تمہارے احکام پر عمل کرنا ہی پڑے لیکن تمہیں یہ ضرور بتانا ہوگا کہ تم ہمیں ہیڈشام بھیج کر کون سا مقصد حاصل کرنا چاہتے ہو؟" اس نے ایک ایک لفظ پر زور دیتے ہوئے کہا۔

"اس نکتے پر تم پہلے بھی خاصی بحث کر کے میرا وقت برباد کر چکے ہو۔ لہٰذا اب میرا دماغ مت چاٹو۔" اس کی ناگوار آواز سنائی دی۔ "یہ بتاؤ کہ تم تیار ہو یا نہیں؟"

"اس وقت میرا ردعمل اضطراری تھا۔ اب میں ہر بات کے لیے تیار ہوں۔" میں نے کہا۔ "میں جانتا ہوں کہ میرے ذریعے تم کوئی بڑا فائدہ اٹھانا چاہتے ہو لیکن اگر میں ہیڈشام جانے سے انکار کر دوں تو بھی تم اپنی معلومات پولیس کے حوالے کرنے کی حماقت نہیں کرو گے کیونکہ اس طرح تمہیں ایک پینی بھی نہ مل سکے گی۔"

اس سے گفتگو کرتے ہوئے میرا ذہن سلطان شاہ میں الجھا ہوا تھا۔ میرا اندازہ تھا کہ اس وقت تک وہ بکن ہال سینٹر

سخت کوشش کی لیکن جوڈی کی فراہم کی ہوئی مضبوط ڈوری کے ذریعے اُسے بے دست و پا کر کے سلطان شاہ نے اس کے منہ میں کپڑا ٹھونسا اور اس پر تھوڑا سا تشدد کیا تو وہ زبان کھولنے پر آمادہ ہو گیا۔ اس کے ہتھیار ڈالتے ہی اس کے منہ سے کپڑا نکال دیا گیا۔

اس کے بیان میں غزالہ کی رائے سو فیصد درست نکلی۔ اُسے اپنا قیدی بنانے کے بعد جب شون نے غزالہ کے قبضے سے پانچ ہزار پاؤنڈ سے زیادہ رقم برآمد کی تو اس کی نیت خراب ہو گئی۔ اس نے سوچا کہ وہ غزالہ کے ساتھی کو بھی یرغمال بنا کر ورثا سے تاوان میں بھاری رقم وصول کر سکے گا۔ اسی لالچ میں وہ فوراً لندن روانہ ہو گیا۔ وہاں پارک ہوٹل میں مجھے اور سلطان کو دیکھتے ہی اس کے ذہن میں ایک نیا منصوبہ جاگ اٹھا۔

غزالہ نے سلطان کا حلیہ محض زبانی طور پر سمجھایا تھا جس کے مطابق شون نے سلطان کو پہچان تو لیا مگر وہ پھر بھی غزالہ کی تصدیق ضروری سمجھتا تھا۔ اسی کے ساتھ میرا جیب میں پوشیدہ زخمی ہاتھ بھی اس کی دلچسپی کا مرکز بن گیا کیونکہ وہ اخبارات میں ڈیوڈ ڈیولانگ کے قتل کی تفصیلات پڑھ چکا تھا جسے ٹوٹے ہوئے دھار دار شیشے سے بری طرح ادھیڑ دیا گیا تھا۔ اُسے معلوم تھا کہ پچھلے چند دنوں سے شہر میں جو خونریزی ہو رہی تھی، اس کی وجہ سے ہیروئن کی تجارت پر بالادستی رکھنے والے لندن کے زیرِ زمین حلقے خاصی تشویش میں مبتلا تھے اور اپنے حریف کے کسی آدمی پر ہاتھ ڈالنے کے لیے پوری طرح کوشاں تھے۔ شون میکارتھی کی معلومات کے مطابق ڈیوڈ ڈیولانگ ان کی ہیروئن فروشوں کا کارندہ تھا اور وہ لوگ ڈیوڈ کے قاتل کے بارے میں معلومات کی بھاری قیمت ادا کر سکتے تھے۔ لہٰذا شون میکارتھی نے ہمارے پارک ہوٹل سے نکلتے ہی ڈیوڈ ڈیولانگ کے قاتل کے حوالے سے اس گروہ کے ایک آدمی سے رابطہ قائم کیا اور اس نے فوری طور پر میری قیمت بیس ہزار پاؤنڈ مقرر کر دی اور شون نے اس کو رات گیارہ بجے ہیشام کے واحد پب میں ملنے کا پیغام دے کر ہوٹل چھوڑ دیا اور ہمارے پیچھے ہو لیا۔

اس طرح وہ ایک تیر سے دو شکار کرنے کے چکر میں تھا۔ ایک طرف غزالہ اور سلطان کو یرغمال بنا کر بھاری تاوان وصول کرنے کا خواب دیکھ رہا تھا اور دوسری طرف مجھے بیس ہزار پاؤنڈ میں فروخت کرنا چاہتا تھا۔ اُسے امید تھی کہ ہیشام میں مجھے اپنا قیدی بنانے کے بعد وہ ڈیوڈ کے آدمیوں سے سودے بازی کر کے معاوضے کی رقم بڑھوانے میں کامیاب ہو جائے گا۔

اس کا کھیل بالکل سیدھا سادا تھا۔ اس کا اندازہ تھا کہ جانے کا کوئی امکان نہیں تھا۔

ایک کمرے میں پہنچتے ہی میرے اشارے پر سلطان شاہ نے شون میکارتھی کی جامہ تلاشی لے ڈالی اور وہ نفرت کے اظہار کے باوجود ذرا بھی مزاحمت نہ کر سکا۔ اس کے پاس سے ایک پستول کے علاوہ کچھ رقم بھی برآمد ہوئی لیکن اُسے بے نقاب کرنے میں وہ بٹوا سب سے زیادہ معاون ثابت ہوا جس میں مختلف لوگوں کی بہت سی تصاویر موجود تھیں جن کے دباؤ میں وہ اپنی حیثیت کے اندر ہر مطالبے کے سامنے جھک سکتے تھے۔ کچھ پرانے اور بوسیدہ خطوط بھی تھے جنھیں پڑھے بغیر ان کے متن کا اندازہ لگایا جا سکتا تھا۔ یہ بات یقین سے کہی جا سکتی تھی کہ وہ چیزیں شاید شون کے وسیع خزانے کا عشرِ عشیر بھی نہیں تھیں۔ شاید وہ انھیں کسی فوری مقصد کے حصول کے لیے اپنے ساتھ لندن سے لایا تھا۔

سلطان شاہ نے میرے کسی مشورے کا انتظار کیے بغیر ان سب تصویروں کے پرزے پرزے کر دیے۔ شون نے اضطراری طور پر اس کی طرف بڑھنا چاہا تھا لیکن میں نے ٹھوکر مار کر اسے اپنی جگہ بیٹھے رہنے پر مجبور کر دیا۔

"اب اپنے بارے میں سب کچھ اگلتے چلے جاؤ ورنہ ٹکڑے اڑا دیے جائیں گے اور کسی کو کانوں کان بھی خبر نہ ہو سکے گی کہ تم کہاں دفن کیے گئے ہو۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے کہا۔

اس کے ہونٹوں پر زہریلی مسکراہٹ پھیل گئی۔ "ابھی بھی کچھ نہیں بگڑا۔ میں کہتا ہوں کہ مجھے جانے دو، ورنہ تم بہت بڑے خسارے میں رہو گے۔ میں کچا کھیل کبھی نہیں کھیلتا۔"

سلطان شاہ نے جھپٹ کر پوری قوت سے اس کے منہ پر تھپڑ رسید کر دیا اور وہ لڑکھڑاتا ہوا کئی قدم پیچھے ہٹ گیا اور قالین پر خون تھوکتے ہوئے غرایا۔ "میں یہ بدلے گن گن کر چکاؤں گا۔"

"تم جس زعم میں ہو وہ خاک میں ملنے والا ہے۔" میں نے اس کے اعتماد کو ختم کرنے کی نیت سے کہا۔ "ہمیں علم ہے کہ لڑکی تمھاری قید میں ہے، مگر اب یہ کھیل ختم ہو جائے گا۔"

میرے الفاظ پر اس کی آنکھوں میں حیرت اور بے یقینی کے تاثرات ابھرے۔ "کس لڑکی کی بات کر رہے ہو؟" اس نے بے پروا لہجہ اختیار کرنے کی ناکام کوشش کرتے ہوئے کہا۔

"غزالہ کی۔ تم ہماری شناخت کرانا چاہتے ہو۔" میں نے زہریلے لہجے میں کہا۔ "اور میں یہ بھی جاننا چاہوں گا کہ تم نے ان کے ساتھ ہمارا تعلق کیسے قائم کر لیا؟"

غالباً اس کا سارا اعتماد اسی ایک نکتے کے سہارے پر تھا کہ غزالہ ہیشام میں ساتھی کی تحویل میں تھی لیکن میری زبان سے اس کا ذکر سننے کے بعد وہ شکست خوردہ سا نظر آنے لگا۔ اس نے مزاحمت کی

تھی۔ اسی وجہ سے تہ خانے سے آنے والی روشنی سامنے کی دیوار پر پڑ رہی تھی مگر اوپر والے کمرے تک نہیں پہنچ رہی تھی۔

صورت حال بہت گمبھیر تھی۔ ہم دونوں ایک دوسرے سے کچھ کہے بغیر یقین اور بے یقینی کے ملے جلے جذبات کے ساتھ زینے طے کرتے ہوئے نیچے پہنچے۔ جونہی ابتدائی زینے طے کر کے دیکھا، تہ خانے کی طرف گھومے ایک ہولناک منظر نگاہوں کے سامنے آگیا اور ہم نے تقریباً دوڑتے ہوئے باقی ماندہ زینے طے کر ڈالے جن کے اختتام پر ایک کھلا ہوا دروازہ موجود تھا۔

تہ خانے کی سنگین دیواروں میں کہیں معمولی سا روشن دان بھی نہیں تھا اور فضا میں ہلکی سی سیلن رچی ہوئی تھی۔ فرش پر خوبصورت پھول دار قالین اور اس پر ایک خواب گاہ کے سارے فرنیچر موجود تھے۔ مگر شکن آلود بستر خالی تھا اور قالین پر زینوں کے سامنے ایک جواں سال عورت کی بے جان لاش پڑی ہوئی تھی۔

سکرٹ اور بلاؤز میں ملبوس لاش کے پیروں میں سینڈل بھی موجود تھے جس کا مطلب تھا کہ وہ باہر سے واپسی پر موت کا شکار ہوئی تھی۔ اس کے چہرے اور برہنہ بازوؤں پر لمبی لمبی خراشیں تھیں جن سے رسنے والا خون جم کر سیاہ ہو چکا تھا۔ بکھرے ہوئے بالوں اور ان خراشوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ مرنے سے قبل اس کی کسی ناخنوں والی سے دست بدست جنگ ہوئی مگر موت کا سبب وہ خراشیں نہیں بلکہ دل کے مقام پر پیوست آتش دان کے انگاروں کو کریدنے والی وہ سلاخ تھی جس کے پیدا کیے ہوئے زخم کے گرد خون کی تھوڑی سی مقدار جمع تھی۔ لاش کی حالت بتا رہی تھی کہ آہنی سلاخ کے کاری وار نے اس کو تڑپنے کی مہلت دیے بغیر آناً فاناً ختم کر دیا تھا۔

اس کی آنکھیں اپنے حلقوں سے ابلی ہوئی تھیں۔ منہ کھلا ہوا تھا اور حلق والی کی اذیت سے زبان دہانے سے باہر نکل آئی تھی۔ اس میں کوئی شبہ نہیں تھا کہ وہ لوسی تھی اور اسے اپنی حماقت کی بھاری قیمت ادا کرنا پڑی تھی۔

تہ خانے میں بھی ٹیلی فون ایکسٹینشن موجود تھا۔ میرے ذہن میں ایک بار پھر غزالہ کی چیخ گونجنے لگی۔ شاید لوسی نے ریسیور رکھتے ہی تہ خانے کا رخ کیا تھا۔ غزالہ سے لپٹ جھپٹ کر اس نے ہاتھ اٹھایا ہوگا۔ غزالہ اس وقت مجھ سے ہم کلام تھی لیکن اس کا حوصلہ بلند تھا۔ وہ یقیناً مقابلے پر تل گئی ہوگی۔ انجام کار لوسی اپنے قابل نفرت کردار سمیت غزالہ کے ہاتھوں ہلاک ہوگئی اور غزالہ وہاں سے فرار ہوگئی۔

غالباً اس نے فرار کے لیے باورچی خانے والا راستہ اختیار کیا تھا۔ اسی وجہ سے ہمیں وہ دروازہ کھلا ہوا ملا اور ہم بآسانی عمارت میں داخل ہوگئے۔

مجھے جہاں لوسی کی موت کی خوشی تھی وہیں غزالہ کے نکل جانے کا افسوس بھی تھا۔ اس کی آواز سننے کے بعد میرے دل میں اس کے لیے ناقابل بیان اضطراب پیدا ہوگیا تھا۔ وہ میری تھی مگر اس کے باوجود میری دسترس سے باہر انسان نما درندوں کے خلاف اپنے تحفظ کی جنگ لڑ رہی تھی اور مجھے کچھ اندازہ نہیں تھا کہ ہیٹ لم سے فرار ہو کر اس نے کون سی سمت اختیار کی ہوگی۔

فون پر میں نے اسے بتا دیا تھا کہ میں جلد از جلد اس تک پہنچوں گا لیکن وہ لوسی کو قتل کر دینے کے بعد میرے انتظار میں وہاں رک کر اپنی سلامتی کو داؤ پر نہیں لگا سکتی تھی۔

اچانک تہ خانے تک پہنچنے والی کال بیل کی آواز نے مجھے چونکا دیا۔

"وہ آگئے" سلطان شاہ کے ہونٹوں سے ہیجان آمیز آواز برآمد ہوئی اور ہم دونوں عجلت زینوں کی طرف مڑ گئے۔

کال بیل تین مرتبہ مسلسل بجائی گئی پھر سناٹا چھا گیا۔ آنے والوں نے پہلی ہی کوشش میں سمجھتے ہوئے گھنٹیوں کو بیکار لگنے کا ارادہ کیا ہوا تھا لیکن لوسی اب زندگی کے ان جھمیلوں سے بہت دور جا چکی تھی۔

تہ خانے سے باہر آکر میں نے ایک کھڑکی کی آڑ سے دیکھا کہ داخلی دروازے کے سامنے برآمدے میں دو تنومند ہوسلے موجود تھے۔ شاید انہیں یقین تھا کہ ان پر حملہ کرنے میں پہل نہیں کی جائے گی اس لیے وہ خود سے بے پروا نظر آ رہے تھے۔ مجھے پورا اندازہ تھا کہ ان کے ساتھ بھاری معاملات طے ہو سکیں گے۔ وہ خریدار تھے اور ہر قیمت پر مجھے اپنا قیدی بنانا چاہتے تھے۔ ان سے مسلح تصادم کے بغیر اس عمارت سے نکلنا میرے لیے ناممکن تھا اور جب تصادم ہی ہونا تھا تو پہل کا فائدہ نہ اٹھانا کسی بھی طرح قرین دانش نہیں تھا۔

وہ دونوں ہی میری براہ راست زد میں تھے۔ میں نے پستول والا ہاتھ سیدھا کیا تو ان میں سے ایک اچانک دو قدم آگے بڑھ کر میری نگاہوں سے اوجھل ہوگیا اور عمارت میں ایک مرتبہ پھر گھنٹی کا شور گونجنے لگا۔ میں نے نشست لے کر اپنی زد میں کھڑے ہوئے دوسرے شخص کی پسلیوں پر بے آواز فائر کر دیا۔

پستول کے گھونٹ نے کی ہلکی سی آواز گھنٹی کے شور میں دب گئی۔ بارود کے شعلے کی لپک کے ساتھ گولی برآمدے میں کھڑے ہوئے شخص کے پہلو میں اتر گئی۔ وہ کربناک چیخ مار کر کسی کٹے

یقین تھا کہ ہمارے جو لوگ فیصلوں کے ذمے دار تھے ان کی نگاہ بھی کی رسائی دور تک تھی۔ وہ ویرا سے زیادہ ذہین اور دور بین تھے اور انھوں نے اپنی سرزمین کے خلاف ہر بدنگاہی کا سدباب کیا ہوا تھا ورنہ پچھلے پانچ برسوں میں ہونے والی معرکہ آرائیاں بہت آسانی کے ساتھ پہاڑوں کے اس پار منتقل ہو سکتی تھیں۔

ویرا مزاج کے اعتبار سے کیٹ سے بہتر تھی لیکن اس وقت وہ جو کچھ بک رہی تھی وہ میرے ذہن کے لیے قابل قبول نہیں تھا لہٰذا میں نے اس مرحلے پر خاموشی کو بہتر سمجھتے ہوئے خود کو سگریٹ سلگانے میں مصروف کر لیا اور وہ وائن کیبنٹ کی طرف بڑھ گئی۔

اسی اثنا میں جوڈی اپنے لباس پر ایپرن باندھے اور ہاتھ میں وائپر سنبھالے غسل خانے سے بڑبڑاتی ہوئی برآمد ہوئی مگر ویرا پر نگاہ پڑتے ہی مشتعل انداز میں خاموش ہو گئی۔

"گڈ ایوننگ مادام!" اس نے اپنے سر کو قدرے خم دے کر کہا اور مجھے اندازہ ہو گیا کہ ویرا سے اس کی روح فنا ہوتی تھی۔

"ایوننگ جوڈی!" ویرا نے سپاٹ لہجے میں جواب دیتے ہوئے "امید ہے کہ تم نے میرے ان مہمانوں کا پوری طرح خیال رکھا ہو گا؟"

جواب میں جوڈی نے اچانک ہی کوئی ایسی زبان بولنا شروع کر دی جو میرے لیے بالکل لایعنی تھی مگر ویرا انہماک سے اس کی تقریر سنتی رہی۔ اس دوران میں پل بھر کے لیے بھی اس کی نظریں جوڈی کے چہرے پر سے نہیں ہٹی تھیں اور اس کے خاموش ہوتے ہی خود بھی اسی زبان میں شروع ہو گئی۔

ان دونوں کے اجنبی زبان میں گفتگو کرنے کی وجہ سے مجھے الجھن ہونے لگی تھی کیونکہ جوڈی نے جو کچھ کہا وہ ہماری مہمانداری کے بارے میں ویرا کے سوال کے جواب میں تھا جس سے اندازہ ہوتا تھا کہ شاید جوڈی کو ہم دونوں سے کچھ شکایات تھیں جنھیں وہ ویرا کے علم میں لا رہی تھی۔

"کہیں تم اس بڑھیا پر عاشق ہونے کی کوشش تو نہیں کر بیٹھے تھے؟" میں نے سلطان شاہ کی طرف متوجہ ہو کر اردو میں سوال کیا۔

"لاحول ولاقوۃ!" سلطان شاہ نے بھنا کر برا سا منہ بنایا۔ "اتنا بد ذوق نہیں ہوں۔ جیب میں پیسے ہوں تو اس شہر میں تنہائی دور کرنے کے لیے من پسند رفاقتیں خریدی جا سکتی ہیں۔ اس بڑھیا میں کیا رکھا ہے!"

اسی اثنا میں جوڈی چلی گئی اور ویرا اسکاچ کے دو گلاس لیے مسکراتی ہوئی ہمارے قریب آ بیٹھی۔ "وہ فرنچ میں تمہاری شکایت نہیں کر رہی تھی بلکہ مجھے ان لوگوں کے بارے میں بتا رہی تھی جو میری عدم موجودگی میں یہاں فون کرتے رہے تھے۔"

"شکایت کرنے کے لیے بھی کیا بگاڑا تھا؟" میں نے اپنا گلاس اٹھا

اپنا کام سرانجام دیا تھا۔"

"اس کا مطلب ہوا کہ پاکستان میں بھی روسی مفادات کے لیے کام کر رہی ہے؟" میں نے سوال کیا۔

"جرائم کی دنیا کا ایک اپنا ضابطہ ہوتا ہے۔ وہاں نہ سیاست چلتی ہے نہ اخلاقیات پر غور کیا جاتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ یہ روسیوں کی کوئی بہت بڑی ڈیل رہی ہو۔"

"پاکستان میں بیٹھ کر تو یہ مقامی مجرموں کی کوئی بڑی کارروائی نظر آ رہی تھی۔ اب جس کا چہرہ ذرا بے نقاب ہو رہا ہے۔ مجھے شبہ بھی نہیں ہو سکا تھا کہ ہم روسیوں کے لیے کام کر رہے تھے۔"

وہ تلخ انداز میں ہنسی۔ "روسیوں اور امریکیوں کو بھول جاؤ۔ شیرف اقتدار اور پیسے کے لیے کام کرتی ہے۔ سامراج کے خلاف نہ جانے کہاں کہاں بھی امریکی مفادات کے لیے کام کر رہی ہے اور ان کے تمام پروجیکٹ بہت کامیابی سے چل رہے تھے۔"

"پھر پاکستان میں اسلحے کی اسمگلنگ کا کیا جواز تھا؟" میں نے اپنے بنگلے کے تہ خانوں میں موجود اسلحے کے ذخائر کو یاد کرتے ہوئے سوال کیا۔

"تمہارے ملک میں منظم پیمانے پر عدم تحفظ کا احساس ابھارا جا رہا ہے۔ پبلک مقامات پر ہلکے پھلکے بموں کے دھماکوں کا مقصد کسی خاص فرد یا عمارت کو نشانہ بنانا نہیں ہوتا جن کی موت آ چکی ہوتی ہے وہ زد میں آ جاتے ہیں ورنہ اصل مقصد خوف و ہراس پھیلانا ہوتا ہے اور یہ کام باقاعدہ وقفوں سے چل رہا ہے۔"

"لیکن اس سے فائدہ کسے پہنچ رہا ہے؟"

"فائدہ بعد میں پہنچے گا۔ پہلے تو تمہاری قومی یک جہتی اور اعتماد نیست و نابود کیا جا رہا ہے۔ ان دھماکوں کے نتیجے میں افغان مہاجرین کے خلاف نفرت عام طور پر بڑھی ہے۔ ہر واردات کے بعد حفاظتی پیمانے پر شورشوں کا سلسلہ بھی چل نکلا ہے۔ لوگ غیر قانونی طور پر اسلحہ حاصل کرنے کے جنون میں بھی مبتلا ہو رہے ہیں۔ حالات کو رفتہ رفتہ ایک ایسی نہج پر ڈالا جا رہا ہے کہ ایک دن سب کچھ بکھر کر رہ جائے گا اور مغربی سرحدوں سے آنے والوں کو کوئی نہ روک سکے گا۔"

"خدا کے لیے ویرا!" میں نے ایک گہری سانس لے کر کہا۔ "تم کتنی بے تکلفی کے ساتھ میرے سامنے یہ سب بکواس کیے جا رہی ہو؟"

"تم چاہو تو اپنے کان بند کر سکتے ہو۔" اس نے بے پروائی سے کہا۔ "بہر صورت خاموش رہنے یا تمہارے کان بند کر لینے سے حالات نہیں بدل سکتے۔ وقت کا دھارا بہت بے رحم ہوتا ہے۔ یا تمہیں یقین نہیں اگر تم مجھ سے بھی کرو تو تاریخ کا اندازہ لگانے کے لیے کسی غیر معمولی ذہانت کی ضرورت نہیں ہوتی۔"

وہ جو کچھ کہہ رہی تھی وہ اس کے قیاسات تھے لیکن مجھے پورا

کر دیا کے گالوں سے چھوتے ہوئے مسکراتے ہوئے کہا۔ "جب تک تم
ساتھ ہو اس بارے میں مجھے فکر مند ہونے کی کوئی ضرورت نہیں۔"
طلائی رنگ سیال میں برف کے ٹکڑے گھل رہے تھے اور ہم
دونوں آہستہ آہستہ اس سیال کو اپنے معدوں میں منتقل کر رہے تھے۔
سلطان شاہ بے نیازی کے ساتھ صوفے پر بیٹھا ہوا تھا۔ ویرا کی
آنکھیں کسی سوچ میں ڈوبی ہوئی تھیں اور میں خود گزرے ہوئے
حالات پر غور کر رہا تھا۔

تنظیم میں میری شمولیت سے اس وقت تک بے شمار
واقعات گزر چکے تھے۔ میں نے جس کام کو ایک مقامی اور منظم گروہ
سے منسلک سمجھ کر قبول کیا تھا اس کی جڑیں بتدریج سامنے آئی تھیں۔
پہلے تنظیم کی ملک گیر سرگرمیاں بے نقاب ہوئیں پھر بین الاقوامی روابط
سامنے آئے۔ اس کے ساتھ یہ عقدہ بھی کھلا کہ ہیروئن کی غیر قانونی
برآمد کے ساتھ تنظیم پاکستان میں اسلحہ کی اسمگلنگ میں بھی پوری طرح
ملوث تھی اور اب لندن میں ویرا کی وجہ سے مزید سنسنی خیز انکشافات
ہو رہے تھے کہ تنظیم مجرموں کا کوئی محدود ٹولا نہیں تھا بلکہ وہ مجرموں
کی ایک عالمگیر تنظیم تھی جو منشیات اور اسلحے کی اسمگلنگ سے لے کر
مختلف ملکوں کے سیاسی مفادات کے لیے بھی غیر قانونی سرگرمیاں
انجام دیتی تھی۔

ایک دور میں، میں خود پاکستان میں تنظیم کا بہت اہم اور باخبر
کارندہ رہا لیکن میرے فرشتوں کو بھی اصل کھیل کی ہوا نہ لگ سکی۔ میری
ساری توجہ بس ان بدنصیبوں پر مرکوز رہی جو شعوری یا غیر شعوری طور پر
ترغیب کے تحت ہیروئن کے عادی بنتے جاتے تھے اور پھر اپنے
تمام اثاثے برباد کر کے دردناک موت کی دلدل میں دھنستے چلے جاتے
تھے جب کہ فی الحقیقت وہ صرف ایک محاذ تھا۔ ملک کے خلاف
تخریب اور دشمنی کی کارروائیوں کے کئی اور محاذ بھی کھلے ہوئے تھے
جن میں بظاہر کوئی تعلق نہیں تھا لیکن ہر طرف کام کرنے والے
ذہن مشترک تھے۔

اس ہولناک تخریبی سازش میں میرا کردار خاصا شرمناک رہا تھا
لیکن مجھے خوشی تھی کہ عزرا الہ کی ذات کا سہارا ملنے کے بعد میں نے نہ
صرف ان کارروائیوں سے کنارہ کشی اختیار کر لی تھی بلکہ تنظیم کو پاکستان
میں ناقابلِ تلافی نقصانات بھی پہنچائے تھے لیکن اس کا مکمل مقابلہ
میں عزرا الہ میری دسترس سے اس طرح نکلی تھی کہ اب وہ ایک مجہول
سا چھلاوا بن کر رہ گئی تھی جس کے بارے میں میں کوئی اندازہ نہیں
لگا سکتا تھا کہ وہ کب کہاں ہو گی۔ برطانیہ کی سرزمین پر لمبے کے چیلے
ان کے پیچھے لگے ہوئے تھے۔ یہ اس کی خوش بختی تھی کہ وہ اب
تک ہر وار سے خود کو بچاتے ہوئے روپوشی اختیار کرنے میں کامیاب
ہو گئی تھی لیکن میں جانتا تھا کہ ہمیشہ وہ مجرموں کی چار طرفہ یلغار
کے سامنے وہ زیادہ دیر تک ٹک پاتا کامیاب دفاع کر سکتا؟
پھر اس کے ساتھ جو کچھ ہوتا اس کا تصور ہی میرے لیے [illegible]
دوسری طرف میں خود خطرات میں گھرا ہوا تھا۔ پاکستان [illegible]
داؤد نے برطانیہ پہنچ کر شی کے بڑوں کو نہ صرف میری [illegible]
کا یقین دلا دیا تھا بلکہ انہیں یہ بھی باور کرا دیا تھا کہ میں برطانیہ میں
موجود تھا اور ویرا کے ساتھ مل کر شی کے مفادات کے خلاف
کر رہا تھا گو داؤد جہنم واصل کر دیا گیا تھا لیکن اس کی لگائی ہوئی
بدستور بھڑک رہی تھی۔ گلوب نائٹس کے ہنگامے [illegible]
شہر میں میری بو سونگھتی پھر رہی تھی اور شاید وہ یہ اندازہ بھی لگا چکے
تھے کہ ان کے ایک ساتھی کو قتل کرتے ہوئے میں ہی قاتل [illegible]
ٹوٹے ہوئے شیشے سے زخمی ہوا وہ میں ہی تھا۔ [illegible]
ویرا فاؤنڈیشن میں رہی تھی۔ شی والوں سے محفوظ جانے کے بعد
اسے محض اس وجہ سے معافی مل گئی تھی کہ وہ جس لائیڈ کی بیوی [illegible]
میں اس قابل بھی نہیں رہا تھا کہ بے خوف ہو کر اپنے طور پر عزرا الہ
تلاش کر سکوں۔

"اب مجھے چند روز تک اسی فلیٹ کی چار دیواری میں [illegible]
رہنا ہو گا۔" کافی دیر کے پرخیال سکوت کے بعد ویرا نے [illegible]
میں بچے ہوئے سیال کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔

"محدود تو خیر کیا رہوں گا؟ دو چار روز کے لیے سب کچھ بھلا
کر تفریح کرنے کا ارادہ ہے کیونکہ گلفورڈ کے کریڈٹ کارڈ [illegible]
تک میں نے ایک پیسہ بھی خرچ نہیں کیا ہے۔" میں نے کہا۔

"اچھا ہوا کہ تم نے خود ہی یاد دلا دیا۔ وہ جو تم کریڈٹ
کارڈ اب ہرگز استعمال نہ کرنا۔ داؤد کی بدمعاشیوں کے پیچھے [illegible]
لوگوں نے وہ کریڈٹ کارڈ منسوخ کرا دیا تھا بلکہ وہ کارڈ [illegible]
متعلقہ شناختی کاغذات اب ضائع ہی کر دو۔"

"اتنی اہم بات تم مجھے اب بتا رہی ہو؟" میں نے طنزیہ
میں کہا۔

"ابھی کچھ اس سے بھی اہم باتیں باقی ہیں۔" اس نے اپنے
لب تر کرتے ہوئے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "اس وقت میں تفریح کے
پاس نہیں آئی ہوں۔"

"حالانکہ اس سے زیادہ دلچسپ تفریح میسر آنا مشکل ہے۔"
سلطان شاہ نے پہلی مرتبہ گفتگو میں حصہ لیتے ہوئے مسکراتے ہوئے
لہجے میں کہا۔

"اوہو تمہاری گویائی بھی بحال ہے۔" ویرا نے اس کی طرف
دیکھتے ہوئے خوش دلی کے ساتھ کہا۔ "میں تو سمجھی تھی کہ کسی حادثے
سے تمہاری زبان ہی بند ہو گئی ہے۔"

اس سے پہلے کہ ان دونوں کے درمیان مزید [illegible]

زندگی میں یہ پہلا موقع ہے کہ تم نے اپنے کسی حریف کو زیر کرنے کے لیے پولیس کا سہارا لیا ہے۔"

"آخر تم نے یہ نتیجہ کیسے اخذ کر لیا؟ یہ بھی تو ہو سکتا ہے کہ وہ ڈکیتی کی کوئی حقیقی واردات رہی ہو، تم کس بنا پر اس واقعے کو مجھ سے منسوب کر رہی ہو؟"

"ڈاکو کے بھیس سے برآمد ہونے والی تصویر شام کے اخبارات نے نمایاں طور پر شائع کی ہے۔ میں تمہاری وہ تصویر دیکھ کر ہی چونکی تھی پھر باقی معلومات حاصل کرنا زیادہ دشوار نہیں تھا۔ تصویر نہ چھپتی تو میرے فرشتوں کو بھی اس قصے کا علم نہ ہو پاتا۔"

"وہ اخبار لائی ہو؟" میں نے تجسس لہجے میں سوال کیا۔

ویرا نے اپنے پرس میں سے تہہ کیا ہوا دو ورقی اخبار نکال کر میری طرف بڑھا دیا۔ میں نے تہیں کھولیں تو پہلے ہی صفحے پر اپنی تین کالمی تصویر دیکھ کر دنگ رہ گیا۔ وہ میری کم از کم دو سال پرانی تصویر تھی جس کا پس منظر دھندلا بلکہ ناقابل شناخت تھا۔ مجھے اچھی طرح یاد تھا کہ میں نے پاکستان میں کبھی بھی تنظیم کے کسی اہلکار کو اپنی تصویر نہیں دی تھی جس کا مطلب تھا کہ تنظیم کے سربراہ اور وہ لوگ اپنے اہم مہروں کا ریکارڈ تصویروں ہی تیار کر کے محفوظ رکھتے تھے اور وہ تصویر انہیں کسی ذخیرے سے شاید داؤد کے ذریعے پاکستان سے لندن پہنچی تھی۔

خبر کی تفصیلات وہی تھیں جو ویرا اختصار کے ساتھ مجھے سنا چکی تھی۔ نامہ نگار نے اپنی حاشیہ آرائیوں اور کئی افراد کے بیانات کے سہارے خبر کو خاصا پھیلا دیا تھا۔

"یہ تو بڑی تشویشناک صورت حال ہے۔" میں نے اخبار سلطان شاہ کو دیتے ہوئے کہا جو تجسس کے عالم میں میرے قریب ہی آ بیٹھا تھا۔

"اسی وجہ سے میں خود آئی ہوں۔" وہ میری آنکھوں میں جھانکتے ہوئے بولی۔ "میرا خیال ہے کہ اب تمہیں داڑھی رکھ لینا چاہیے کیونکہ اخبار کی تصویر میں تم کلین شیو ہو۔ بالوں کا انداز تو خیر پہلے ہی بدل چکا ہے۔ چاہو تو رنگین کانٹیکٹ لینس بھی استعمال کر سکتے ہو۔"

مجھے خوشی ہوئی کہ وہ مسئلے کے ساتھ اس کا حل بھی لے کر آئی تھی جس کی معقولیت پر کوئی اعتراض نہیں کیا جا سکتا تھا۔

"مجھے خوشی ہے کہ تمہیں میری سلامتی کی اتنی فکر ہے۔" میں نے قدرے توقف کے بعد کہا۔ "لیکن غزالہ کے بارے میں ابھی تک کوئی لائق کارنامہ نہیں کر سکی ہو۔"

"اس کی تلاش پر آدمی مامور کر دیے گئے ہیں۔" اس نے پرسکون لہجے میں کہا۔ "لیکن [illegible] میرے پاس اس کی کوئی تصویر نہیں ہے [illegible] ہوتے ہوئے پیچھے ہے۔"

"مگر جوزف جیکفرسن تو اسے اچھی طرح پہچانتا ہے۔ [illegible] جائے تو اس کے لیے دشواریوں کا آغاز اسی کے ہاتھوں [illegible] تم اسے غزالہ کی تلاش پر مامور کیوں نہیں کر دیتیں؟"

"اس وقت اس سے دور رہنے میں ہی عافیت ہے۔ کالا بازار اور کاؤنٹری کلب والے ہیڈ [illegible] کے قتل کا معاملہ ابھی [illegible] ہے اور جوزف پولیس کی نگاہوں میں ہے۔ وہ جہاں بھی جائے گا خفیہ پولیس والے اس کا پیچھا کر رہے ہوں گے۔ میں اس بارے میں [illegible] سوچ چکی ہوں۔"

"بس یہ یاد رکھنا کہ اب ہم دونوں کے گرد قانون کا گھیرا بھی تنگ ہونے لگا ہے۔ پولیس کے پاس سر [illegible] اور کاؤنٹری [illegible] سے ملے ہوئے غزالہ کے فنگر پرنٹ موجود ہی تھے۔ اب ڈیوڈ ایونگ کے قتل کے بعد میری چند [illegible] اور خون کا [illegible] بھی پولیس کی تحویل میں آ چکی ہے۔ ان حالات میں ہم زیادہ وقت نہیں گزار سکتے۔"

"خود کو الگ کر کے نہ سوچو۔" وہ سنجیدگی کے ساتھ بولی۔ "تمہیں علم نہیں کہ پولیس نے فرینکی کے ایک ساتھی کو حراست میں لیا ہے جس نے بتایا ہے کہ اپنی موت سے چند روز پہلے فرینکی کی سرگرمیاں مشکوک ہو گئی تھیں اور وہ فون پر مختلف لوگوں سے کسی شوگر کوئین کے بارے میں گفتگو کرتا رہتا تھا۔"

بے اختیار میرے ذہن میں ڈیلی میل کی وہ چھوٹی سی خبر گھوم گئی جس کا متن ویرا کے بیانات سے مطابقت رکھتا تھا۔ "یہ تو تمہارا ایک خفیہ نام پولیس کے ریکارڈ پر آ گیا ہے۔" میں نے کہا۔ "لیکن یہ تمہارے خلاف کوئی ثبوت نہیں ہے کہ وہ کس طرح ثابت کر سکیں گے کہ تم ہی شوگر کوئین کا نام استعمال کر رہی ہو۔"

"وہ بعد کی بات ہے۔ میں تو تمہیں یہ بتانا چاہ رہی تھی کہ [illegible] بھی خطرے سے باہر نہیں ہوں۔ رشین میں مجھے اپنا کھویا ہوا مقام کسی حد تک واپس مل گیا ہے لیکن باہر میرے لیے بھی خطرات پیدا ہو گئے ہیں۔"

"تمہارے یہاں بہتیرے روابط ہیں۔ تم کہیں بھی پناہ لے سکتی ہو لیکن میں تو بالکل تمہارے رحم و کرم پر ہوں۔ مجھے یہ تک معلوم [illegible] کہ اچانک ضرورت پیش آ جائے تو تم سے کہاں اور کیسے رابطہ کیا جا سکے گا۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے قدرے ترشی سے کہا۔

"مرو نہیں نہ جاؤ۔ ایک آدھ روز میں [illegible] فلیٹ میں منتقل ہو جاؤں گی۔ میری طویل غیر حاضری کی وجہ سے [illegible] بہت گندا ہو رہا ہے جس کی صفائی ہو رہی ہے۔ وہاں [illegible] وقت کسی کوڈ کے تحت مجھ سے رابطہ قائم کر سکو گے [illegible]

لازموں سے بازپرس میں نہایت مہذب اور محتاط رہنے کی کوشش
کرتے ہیں۔" چند ثانیوں کی خاموشی کے بعد انسپکٹر گورڈن پھر سے
کہنے لگا۔ "لیکن مجرموں کے معاملے میں ہم خاصے غیر مہذب
بن جاتے ہیں۔ تم جو چاہو جرنیل سے سراغ رسانی کرو لیکن شاید صورت بدل سکتے
ہو۔ جہاں تک میرا اندازہ ہے تم تحقیقوں کے نتیجے میں ایک قتل
کے جرم سے دامن بچا سکو گے لہٰذا بہتر یہی ہے کہ تم خود ہی
اگلتے چلے جاؤ۔ اس طرح تم اس ناروا تشدد سے بچ سکو گے جس کی
نوبت ہم کے کسی حصے پہ نظر نہیں آتی۔"
میں دل پہ جبر کر کے مسکرایا۔ "میں فی الحال تمہارے کسی الزام کی
تردید کیے بغیر یہ ضرور جاننا چاہوں گا کہ تم اس فلیٹ تک کیسے
پہنچ گئے ہو؟"
"یہ بھی ایک اتفاق ہی سمجھو۔" وہ بولا۔ "ہم گمنام اطلاعات پر عموماً
کارروائی نہیں کرتے لیکن آج شام جب اس عمارت میں کام کرنے
والی ایک ہاؤس میڈ نے اپنا نام ظاہر کیے بغیر اس فلیٹ میں دو مشتبہ
ایشیائیوں کی آمد و رفت کی اطلاع دی تو میرے پاس کوئی کام نہیں تھا
لہٰذا میں نے وقت گزاری کے لیے اس اطلاع پر کارروائی کا فیصلہ کر لیا
اور نتیجہ تمہارے سامنے ہے۔"
"کیا وارنٹ کے بغیر تمہیں کسی گرفتاری کا اختیار ہے؟" میں نے
اسی لہجے میں سوال کیا۔
"ہم ہمیشہ اسی طرح کتابی نکتوں کا سہارا لیتے ہیں۔" وہ تلخ لہجے
میں بولا۔ "ایسی ہنگامی ضرورت کے لیے تصدیق شدہ سادہ وارنٹ
ہر ذمہ دار افسر کی تحویل میں رہتے ہیں۔ اس میں تمہارا نام بھر کر ضابطے
کی کارروائی پوری کر لی جائے گی۔"
وہ خاصا خوش اخلاق اور اچھا افسر تھا جو میری ہر بات کا جواب
دیتا جا رہا تھا ورنہ کوئی بد دماغ افسر ہوتا تو میری گفتگو کو اپنی توہین
تصور کر کے دیکھتے ہی تھپڑوں کی بارش بھی شروع کر سکتا تھا۔
تھوڑی دیر بعد دونوں سپاہی تلاشی سے فارغ ہو کر واپس
لاؤنج میں آگئے۔ اندازہ لگایا کہ انھوں نے سرسری انداز میں سے
پورے گھر کا جائزہ لیا تھا ورنہ ان کا اتنی جلدی فارغ ہونا ناممکنات
میں سے تھا۔ میں یہ سوچ کر مطمئن تھا کہ وہ دونوں اس پستول تک بھی نہیں پہنچ سکے
تھے جو میں نے ان کی آمد کی وجہ سے راہداری میں ایک تپائی کے
نیچے ڈال دیا تھا۔
ان دونوں کو میری غیر متوقع گرفتاری کی دل ہی دل میں اتنی
خوشی ہو رہی تھی کہ وہ اس وقت صرف مجھے اور سلطان شاہ کو سلاخوں کے
پیچھے بھیجنے پر اکتفا کرتے نظر آ رہے تھے اور انسپکٹر گورڈن تو خود
کو بھی زخمی ہاتھ کو دیکھ کر مجھے اپنی ترقی کا زینہ قرار دے چکا تھا۔
"اپنے ہاتھوں کو اوپر اٹھا لو۔" انسپکٹر گورڈن نے

کھڑے ہو کر بانگ لگائی اور جوڈی فوراً ہی کسمساتی ہوئی وہاں
آموجود ہوئی۔ اس کے جسم پر ریشمی سلیپنگ گاؤن موجود تھا مگر جس
معمولی بات نے میری توجہ اس کی طرف مبذول کرائی وہ یہ تھی کہ اس کے بال
بدستور منتشر تھے جب کہ گاؤن پہننے کے بعد اس کے پاس بال سنوارنے
کے لیے خاصا وقت موجود رہا ہوگا۔
"یہ بہت خطرناک مجرم ہے۔" انسپکٹر گورڈن نے جوڈی سے
میرے بارے میں کہا۔ "اس کا ساتھی بھی بہت سے جرائم میں ملوث
رہا ہوگا، اس لیے ہم ان دونوں کو اپنے ساتھ لے جا رہے ہیں۔"
"ضرور لے جاؤ۔" جوڈی نے کانپتی ہوئی خوفزدہ آواز میں کہا۔
"قدرت نے تم لوگوں کو میرے لیے رحمت کا فرشتہ بنا کر بھیجا ہے
ورنہ یہ دونوں کسی بھی وقت اپنی فطرت سے مجبور ہو کر مجھے موت
کے گھاٹ اتار سکتے تھے۔ میرے خدا! اب تو یہ سوچ کر ہی میرا
دل ڈوب رہا ہے کہ میں نے یہ پوری رات ان ڈاکوؤں کے ساتھ
بسر کی ہے۔"
"تمھیں خوفزدہ ہونے کی ضرورت نہیں۔" انسپکٹر گورڈن نے
کہا۔ "اگر میرے قیاسات درست ہیں تو ان دونوں کی گرفتاری تمھیں
بہت شہرت بخشے گی۔ ہمیں اس سلسلے میں تمہارے بیان کی بھی ضرورت
ہے مگر میں تمھیں مزید بے آرام نہیں کروں گا۔ فی الحال تم اپنی نیند پوری
کرو، صبح گیارہ بجے تک میں خود تمہارا بیان لینے آؤں گا مگر اس وقت تک تم
ان دونوں کے بارے میں کسی سے زبان نہیں کھولو گی۔"
"میں کسی سے ایک لفظ بھی نہ کہوں گی۔" وہ اپنے دونوں کانوں
کو چھو کر بولی۔
"چلو۔" انسپکٹر گورڈن نے اپنے ریوالور کی نال کو جنبش دے کر
مجھ سے کہا۔ اس کا ایک ماتحت ہم سے آگے ہو لیا اور وہ دوسرے
ماتحت کے ساتھ ہمارے پیچھے نکاسی کے راستے کی طرف چل دیے۔
اس بار ہم نے ہاتھ نہیں اٹھائے تھے اور نہ ہی گورڈن نے اس پر
اصرار کیا تھا۔ ہماری جامہ تلاشی کے بعد سے اپنی برتری کا یہ مکمل یقین سا
ہو چلا تھا اور میرا ذہن مسلسل اس ناگہانی افتاد سے نجات کے بارے
میں سوچ رہا تھا۔
اگر ہم دونوں کی گرفتاری کسی چھوٹے موٹے جرم میں ہوئی ہوتی
تو شاید میں اتنا فکر مند نہ ہوتا لیکن اس وقت ہمیں جس فرد جرم کا سامنا
تھا وہ نہ صرف بہت سنگین بلکہ زبان زد خاص و عام بھی تھی۔
ڈکیتی کی مفروضہ واردات کے سلسلے میں شائع ہونے والی
میری تصویر گرفتاری کا باعث بنی تھی لیکن اپنے زخمی ہاتھ کی وجہ سے
میں ڈیوڈ ایونگ کے قتل کے الزام سے کسی طور اپنا دفاع نہیں کر
سکتا تھا۔ لندن کے اخبارات نے پچھلے چند دنوں میں پے در پے
رونما ہونے والی قتل کی وارداتوں پر اس قدر قیاس آرائیاں کی تھیں

کر چھوٹی سے چھوٹی تفصیلات بھی قارئین تک پہنچا دی تھیں جن میں
نیب کا بندہ یہ تھا کہ ڈوبڈ کے قتل کا تعلق دوسری وارداتوں سے بھی
قائم کر لیا گیا تھا۔ مزید خطرناک بات یہ تھی کہ ڈوبڈ خبیات کی دنیا
کے ایک چالاک مجرم کے طور پر پہچان لیا گیا تھا جسے قانون کبھی
چوبیس گھنٹے سے زائد قید میں نہیں رکھ سکا تھا۔

مجھے اندازہ تھا کہ ایک بار حوالات میں پہنچنے کے بعد جوں
ہی میری گرفتاری کی خبر چھپتی پورے برطانیہ کے نامور تفتیشی ماہرین
مجھ پر یلغار کر دیتے اور اس معاملے کو پولیس کے ذریعے اس قدر
تشہیر ملتی کہ میرے لیے نجات یا فرار کی تمام راہیں مسدود ہو کر رہ جاتیں
اور حوالات پر پولیس کی بھاری نگرانی متعین کر دی جاتی۔

فلیٹ کی خنک مگر آرام دہ فضا سے باہر آتے ہی مجھے اپنے
کے لباس میں سردی کا احساس ہوا تھا۔ فضا ابر آلود تھی اور باہر کا
سناٹا آسیبی سماں پیدا کر رہا تھا۔

"ذرا بھی چالاکی دکھانے کی کوشش کی تو میں گولی چلانے میں
... نہیں کروں گا۔" گورڈن نے باہر آتے ہی تیز سرگوشی کے انداز
میں کہا۔

"مجھے آزادی سے زیادہ زندگی عزیز ہے۔" میں نے خوش دلی
کا مظاہرہ کرنے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔ "اگر زندگی ہے تو آزاد
فضا دوبارہ بھی نصیب ہو سکتی ہے۔"

"کاش پھانسی کی سزا برقرار ہوتی تو تم جیسے قاتل کو یہ آرزو
کرنے کی جرأت نہ ہوتی۔" انسپکٹر گورڈن نے غصے اور حسرت کے
ساتھ کہا۔

"آدمی کو قید کیا جا سکتا ہے آرزوؤں کو پابند نہیں کیا جا سکتا۔"

"یہ شاعری تھوڑی دیر بعد صاف ہو جائے گی۔" باہر نکلنے کی
اس کی کھوپڑی کچھ گرم ہو گئی تھی اور مجھے محسوس ہو رہا تھا کہ میں نے
اسے زیادہ غصہ دلانے کی کوشش کی تو خود ہی خسارے میں رہوں گا۔
لہٰذا جواب میں مزید کچھ کہنے کے بجائے میں نے خاموشی اختیار کر لی۔
باہر سڑک کے کنارے ان کی دو نشستوں والی وکسہال کار
موجود تھی جو اپنے مخصوص رنگ اور چھت پر نصب گھومنے والی
زرد روشنی کی وجہ سے دور ہی سے پہچانی جا سکتی تھی۔

انسپکٹر گورڈن کے ایک ماتحت نے ڈرائیونگ سیٹ
سنبھالی اور دوسرا ہم دونوں کے ساتھ عقبی نشست پر بیٹھ گیا۔
انسپکٹر نے ڈرائیور کے برابر والی سیٹ اس طرح سنبھالی تھی کہ اس
کی نگاہیں ونڈ شیلڈ کے بجائے ہم دونوں پر مرکوز تھیں اور ریوالور
والا ہاتھ سیٹ کی پشت کا سہارا لیے ہوا تھا۔ ہماری ذرا سی حرکت پر وہ
نہایت آسانی کے ساتھ ہمیں نشانہ بنا سکتا تھا۔

آنے والے دو گھنٹے قریباً حالات کی وحشت اپنی جگہ تھی اور
میں خود کو ذہنی طور پر آنے والے حالات کے لیے تیار کر ...
کیونکہ راستے میں کوئی کارروائی خارج از امکان ہی نظر آ رہی ...
ویران سڑکوں پر پولیس کار تیز رفتاری کے ساتھ ...
کی طرف بڑھ رہی تھی اور بالآخر اس سفر کا بھی اختتام ہو گیا۔
پولیس اسٹیشن کے احاطے میں داخل ہوتے ہی کار ڈرائیو ...
والے نے ہیڈ لائٹس جلا بجھا کر کوئی مخصوص اشارہ دیا تھا ...
رکتے ہی اس کے دونوں طرف کہیں سے کچھ سپاہی نمودار
ہوئے۔ وہ پوری مستعدی اور ... جارحانہ تیور والے ...
کار کے اندر جھانکنے کی کوشش کر رہے تھے۔

انسپکٹر گورڈن اندر کی جانب روشنی کر کے ...
کار سے اتر گیا اور پچھلا دروازہ کھول کر مجھے بھی نیچے اتار لیا۔
"لاک اپ روم۔" گورڈن نے اپنے ایک غیر مسلح ماتحت سے
کہا اور وہ وہاں سے تقریباً دوڑتا ہوا قریبی عمارت میں ...
اس کے ساتھ ہی چند دوسروں کی نالوں کے سائے میں ہم ...
طرف روانہ ہو پڑا۔

وہ عمارت خاصی پرشکوہ تھی مگر اندر اس کے پیچھے چھپے
ہیبت ناک ... ایک قطار میں بنے ہوئے کمروں کی ...
سے گزرتے ہوئے یہ مختصر سا جلوس کمروں کے اختتام پر ...
گھوما اور فوراً ہی مضبوط سلاخوں والے آہنی دروازے ...
لاک اپ سامنے آ گیا جہاں اندر ایک دھندلا سا بلب ...
تھا اور لوہے کے کمرے میں ننگی دیواروں اور ... فرنیچر کے نام
ایک تنکا بھی نظر نہیں آ رہا تھا۔

گورڈن کا ماتحت پہلے سے دروازے کا قفل کھولے ...
کی آمد کا منتظر تھا۔ مجھے اندازہ ہو چکا تھا کہ گورڈن میرے ...
کوئی خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں تھا اور سب سے پہلے مجھے ...
کے ساتھ لاک اپ میں بند کرنے کے بعد ضابطے کی کارروائی
مکمل کرنے کے بارے میں سوچ رہا تھا۔

"استغاثہ کے پاس صرف چند گھنٹے ہیں ...
کے سامنے کوئی بیان ... پولیس ...
سامنے ہی تمہاری ڈگری کا آغاز ہو جائے گا۔" اس نے ...
میں کہا۔

"اس تنگ ... کے ساتھ ہم بھی ...
گا مناسب انتظام کے بغیر ہم یہاں نہیں رہ سکتے ...
کے کھلے ہوئے دروازے کے سامنے رک کر کہا۔

"اندر چلو۔" اس کا لہجہ سخت ہو گیا۔ "جو کچھ ...
فراہم کر دیا جائے گا۔"

اس کے الفاظ کے ساتھ ہی تینوں مسلح سپاہیوں کے ...

گئے تھے جیسے میری زبان سے مزید انکار کی صورت میں وہ مجھے زدوکوب کرنے کا ارادہ رکھتے ہوں۔ میں زیرِلب بڑبڑاتا حوالات میں داخل ہو گیا۔ سلطان شاہ میرے اس رویّے سے بہت دل برداشتہ نظر آ رہا تھا۔ وہ اندر جا کر سیدھا ایک کونے میں جا کھڑا ہو گیا جب کہ میں وہیں ٹیک کر سپاہیوں کی طرف متوجہ ہو گیا۔ جنہوں نے دروازہ بند کر کے مقفل کر دیا تھا۔

"مجھے تو مجھے سگریٹ فراہم کر دو۔ میرا پیکٹ بستر پر ہی پڑا رہ گیا ہے۔" میں نے موٹی موٹی آہنی سلاخوں کے درمیان سے جھانکتے ہوئے ملتجیانہ لہجے میں کہا۔

"اس حوالات میں دھات کی بنی ہوئی یا آتش گیر اشیا کا داخلہ ممنوع ہے۔" اس نے خشک لہجے میں کہا۔ "ماچس یا لائٹر کے بغیر سگریٹ تمہارے لیے بے کار ہوگی۔"

"ماچس سے کوئی یا کنکریٹ میں آگ تو نہیں لگائی جا سکتی۔"

"ہاں لباس جلا کر خودکشی تو کی جا سکتی ہے۔" اس نے ترکی بہ ترکی جواب دیا۔ "مایوس مجرم کسی بھی لمحے کوئی انتہائی قدم اٹھا سکتا ہے لہٰذا تم صبر کرو۔ کمبل اور تکیے ابھی مل جائیں گے۔ جب ہو گئے تو چائے یا کافی بھی بھجوا دی جائے گی۔"

"میری کافی ہی بھجوا دینا۔" میں نے مایوسانہ لہجے میں کہا اور وہ آخری بار تالے کی مضبوطی کا یقین کر کے واپس چلا گیا۔ بقیہ پانچوں اس کے پیچھے ہو لیے تھے اور ان کے قدموں کی آوازیں دور ہوتے ہوئے بتدریج معدوم ہو گئیں۔

"یہ کیا ہو رہا ہے؟" تخلیہ میسر آتے ہی سلطان شاہ کی بھرائی ہوئی آواز گونجی جس نے اس پورے معاملے میں ابتدائی ایک فقرہ ادا کرنے کے بعد وہ مسلسل خاموش رہا تھا۔

"ہر چیز اتنی اور اضطرابی تصویر بنے کھڑی نظر آ رہی ہے" میں نے تشویش آمیز لہجے میں کہا۔ "یہ سب اس قدر اچانک ہوا کہ اس کو سمجھنے کی نوبت ہی نہ آ سکی۔"

"اب شاید کھلی کی کرسی ہی مقدر بنے گی۔" اس کی آواز میں مایوسی امڈ آئی۔

"اس ملک میں موت کی سزا کا رواج نہیں ہے مگر چودہ برس کی عمر قید بھی موت سے کم نہ ہوگی۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "مگر مجھے ابھی بھی امید کی کرن نظر آ رہی ہے۔"

"کس امید کی بات کر رہے ہو؟" وہ یک بیک جذباتی ہو گیا۔ "اس ناکام شکست حوالات میں کون تمہاری مدد کو آئے گا۔ تم نے اس کو مجبور کر کے اپنے ساتھ بھائی کی زندگی بھی برباد کر دی ہے۔ تم جیل میں سڑو گے اور وہ بے چاری کسی ذکی کے ہاتھوں ماری جائے گی۔"

"پاگل نہ بنو۔ تم نے جوڑی کی اداکاری پر غور نہیں کیا۔" میں نے اس کا بازو تھام کر جھنجھوڑتے ہوئے کہا۔ "وہ بہت کھلاڑی عورت ہے۔ اگر ہم سے ہمدردی ظاہر کرتی تو یہ لوگ اسے بھی ساتھ لے آتے۔ اب وہ آزاد ہے اور رویا کو اس نئی افتاد سے مطلع کر سکتی ہے۔ بلکہ میرا تو خیال ہے کہ اس نے ان لوگوں کی موجودگی میں سلیپنگ گاؤن پہننے کے بہانے رویا کو آگاہ کر دیا ہوگا۔"

"رویا!" وہ تلخ لہجے میں بولا۔ "وہ تمہاری سانسوں میں رچ گئی ہے۔ اسے پتا چل بھی گیا تو وہ کیا کر لے گی؟ قانون توڑنا اور بات ہے، قانون سے ٹکرانے کے لیے پتھر کا کلیجا ہونا چاہیے۔"

مجھے اس قدر طیش آیا کہ اگر میں اپنے عضلات کی اضطراری جنبش پر بروقت قابو نہ پا لیتا تو اس کے منہ پر میرا بھرپور طمانچہ پڑا ہوتا۔

میں اپنی مجبوریوں کو سمجھتے ہوئے رویا کے ساتھ معاندانہ رویّہ اختیار کیے ہوئے تھا اور وہ اس کی طرف سے حسد کی آگ میں جل رہا تھا۔ میری ہر بات میں اسے منفی پہلو نمایاں نظر آتا تھا اور اب وہ کسمپرسی کے عالم میں بھی میرے زخموں پر نمک پاشی کیے جا رہا تھا۔ مگر مجھے اس کی نیت پر بھروسا تھا۔ وہ بعض اوقات عقل کے بجائے دل سے سوچنے لگتا تھا اور رویا سے تو اسے ابتدا ہی سے للّٰہی بغض تھا۔ وہ جو کچھ کہہ رہا تھا، اپنی دانست میں میرے فائدے کے لیے ہی کہہ رہا تھا۔ میں لب بھینچے غصے کو ضبط کرتے ہوئے خاموشی کے ساتھ اس سے دور ہٹ گیا۔

حوالات کی نیم روشن کوٹھری میں موت کا سا سناٹا چھا گیا جس میں مجھے اپنے سانسوں کی آواز واضح طور پر سنائی دے رہی تھی۔

غنیمت یہ تھا کہ وہ دیسی نہیں بلکہ ولایتی حوالات تھی جو نہ سیلن زدہ تھی اور نہ متعفن اور وہیں ملحقہ باتھ روم بھی موجود تھا، جو پاکستانی معیار سے بہت صاف ستھرا تھا۔

یہ سکوت چند منٹ ہی برقرار رہ سکا اور راہداری میں کہیں دور دور تک جوتوں کی دھمک گونجنے لگی جو لمحہ بہ لمحہ قریب آتی ہوئی محسوس ہو رہی تھی۔ آخر کار ایک مسلح سپاہی موڑ گھوم کر سامنے آ گیا۔ اس کے ہاتھوں میں کئی کمبل اور تکیے دبے ہوئے تھے۔ قریب آنے پر میں نے اسے پہچان لیا۔ وہ ان پانچوں میں سے ایک تھا جنہوں نے تھانے پہنچنے پر پولیس کار کے گرد گھیرا ڈالا تھا۔

اس وقت اس کی نگاہوں میں عجیب سی چمک تھی اور وہ سلاخوں کے پار سے بغور میری آنکھوں میں دیکھ رہا تھا۔ پھر اس نے میرے چہرے سے نظریں ہٹائے بغیر ایک ایک کر کے سلاخوں کے درمیان سے چار کمبل اور دو تکیے میرے حوالے کیے جو میں اس

سے لے کر فرش پر ڈھیر کر دیا، بالآخر جی ٹیک دیتے ہوئے اُس نے اچانک سختی سے پیالہ تھوڑا اٹھایا اور اس میں جھک پڑا۔

اُس نے پلٹ کر ایک نگاہ پیچھے ڈالی اور بجلی کی سی سرعت کے ساتھ اپنی جیب سے ایک مڑا تڑا کاغذ نکال کر مجھے تھماتے ہی واپس چلا پڑا۔

میں چند ثانیوں تک سکتے کے عالم میں یوں ہی کھڑا اُسے اور اُس کی پشت پر شکست سے جھولتی ہوئی وردی کو دیکھتا رہا۔ اچانک مجھے خیال آیا کہ وہ کاغذ میرے لیے بہت اہم تھا۔ شاید قید یا آزادی کے بارے میں اُسی پر کوئی فیصلہ کیا گیا تھا اور اگر کوئی سپاہی کاغذ میری تحویل میں دیکھ لیتا تو بچاؤ کے سارے امکان ہمیشہ کے لیے معدوم ہو سکتے تھے۔

میں پلٹ کر تیز تیز قدموں سے چلتے ہوئے باتھ روم میں داخل ہوا اور دروازہ اندر سے بند کر لیا۔

سنسنی اور ہیجان کے عالم میں میں نے وہ کاغذ کھولا تو اس پر عجلت میں ہاتھ سے چند مختصر مگر بے حد اہم سطور لکھی ہوئی تھیں۔

- تم احمق ہو کافی ہرگز نہ پینا ورنہ صبح تک سوتے رہو گے۔ ہوشیار رہو اور میرا انتظار کرو۔ اس کاغذ کے پرزے کر کے نالی میں بہا دینا۔

نیچے کسی کا نام وغیرہ نہیں تھا مگر تحریر کے متن سے ظاہر تھا کہ وہ پیغام دوستوں یا خیر خواہوں کی طرف سے تھا جو مجھ سے غافل نہیں تھے۔ میرا جی چاہا کہ اسی وقت سلطان شاہ کو بھی باتھ روم میں بلا کر وہ پیغام پڑھواؤں تاکہ وہ خود دیکھ سکے کہ اُس کی بدگمانیاں کتنی بے بنیاد تھیں لیکن وہ وقت ایسی کسی جذباتی غلطی کا نہیں تھا جو سارے کیے کرائے پر پانی پھیر دے۔ میں نے اس کاغذ کو پھاڑ کر ننھے ننھے پرزوں میں تبدیل کیا اور انھیں کموڈ میں ڈال کر فلش ٹینک چلا دیا اور وہ سارے پرزے پانی کے تیز ریلے میں بہہ گئے۔

وہ پیغام جس انداز میں ملا تھا اس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ جوڈی کی طرف سے میری جو امید تھی غلط نہیں تھی۔ اس نے پہلی فرصت میں ویلا کو ہماری دشواری سے آگاہ کر دیا تھا اور وہ اپنے عہدے و وسائل کے ساتھ فوری طور پر فعال ہو گئی تھی۔ مجھے دل ہی دل میں اعتراف کرنا پڑا کہ ولادی کی بیوہ کہ مشکلات پر قابو پانے کے بعد ویلا نے یہ ثابت کر دیا تھا کہ لندن میں اس کی دسترس بہت وسیع تھی۔

اس مسلح سپاہی نے اپنے دو ساتھیوں کے ساتھ جس طرح بے خوفی سے انسپکٹر گورڈن کی موجودگی میں ہمیں اپنی زد میں لیا تھا اُس کی بنا پر یہ سوچا بھی نہیں جا سکتا تھا کہ اُس نے محکمے کے کسی آدمی کو غائب کر کے اُس کی جگہ لی ہو گی بلکہ یہ معلوم ہوتا تھا کہ محکمۂ پولیس کا وہ مستقل ملازم تھا، یا ویلا کا زر خرید تھا اور محکمے میں رہ کر اُن کے مفادات کے لیے کام کرتا تھا۔

اُس نے میری آنکھوں ہی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے دانستہ ایک لفظ بھی ادا کیے بغیر وہ تحریری پیغام میرے حوالے کیا تھا۔ اس سے یہ شبہ ہوتا تھا کہ قرب و جوار میں کسی کے موجود نہ ہونے کے باوجود وہ خائف تھا کہ کہیں اُس کی آواز اُس کے افسران یا ساتھیوں کے کانوں تک نہ پہنچ جائے۔ اگر اُسے ایسا کوئی خدشہ ہوتا تو اپنی تحریر کا ثبوت چھوڑنے کے بجائے وہ زبانی طور پر ہی پیغام رسانی کرتا۔ البتہ مجھے شبہ ہو رہا تھا کہ کہیں اس سنگلاخ حوالات میں کوئی حساس ڈیوائس پوشیدہ نہ ہو جس کی مدد سے محکمے کے افسران حوالات میں ڈالے جانے والے ملزمان کی بے خبری میں اُن کے خیالات سے آگاہ رہنے کی کوشش کرتے ہوں۔

باتھ روم سے نکلتے ہوئے میں نے اسی خدشے کی بنا پر عمل کا وقت آنے تک اپنی زبان بند رکھنے کا فیصلہ کر لیا اور سلطان شاہ سے اس موضوع پر کوئی بات کیے بغیر سیدھا ان کمبلوں اور تکیوں کی جانب گیا جو ہمارے لیے بھیجے گئے تھے۔

وہ کمبل خاصے دبیز اور آرام دہ تھے۔ سلطان شاہ لاتعلق انداز میں حوالات میں ایک طرف بیٹھا رہا اور میں نے دو کمبل فرش پر بچھا کر بستر بنایا اور دو کمبل اوڑھنے کے لیے رکھ لیے۔

اسی اثنا میں ایک ملازم پولیس وردی ایک دوسرے مسلح سپاہی کی معیت میں ہمارے لیے کافی لے آیا جو آہنی سلاخوں کے درمیان سے ہمیں تھما دی گئی۔ اپنے ضوابط کے سلسلے میں وہ لوگ اتنے سخت تھے کہ کافی پلاسٹک کے نرم مگوں میں بھیجی گئی تھی جنھیں کسی طرح کسی کو زخمی کرنے کے لیے استعمال نہیں کیا جا سکتا تھا۔

وہ دونوں کافی دے کر چلے گئے۔ انھوں نے آپس میں ہم سے ایک آدھ فقرہ بھی چست کیا جسے میں نے نظرانداز کر دیا۔ سلطان نے اُن کے جاتے ہی گرم گرم کافی کا گھونٹ لینا چاہا تھا جس کی بھاپ سے اٹھنے والی تیز خوشبو بہت اشتہا انگیز تھی لیکن میں نے سلطان شاہ کا بازو دبا کر بس سر کے اشارے سے منع کر دیا۔ اس نے میری طرف دیکھتے ہوئے کچھ پوچھنا چاہا مگر میں نے سختی کے ساتھ اپنے ہونٹوں پر انگلی رکھ کر اُسے خاموش کر دیا۔

میں کچھ دیر تک کافی کے مگ کو سامنے رکھے وقت گزارتا رہا۔ یہ بات یقینی تھی کہ اس پیالی میں انسپکٹر کی ہدایت پر کوئی خواب آور دوا ملا دی گئی تھی تاکہ صبح کا اُجالا نمودار ہونے تک ہم حوالات میں بے سُدھ پڑے رہیں اور اُن لوگوں کے لیے کوئی مسئلہ کھڑا نہ کریں۔

پھر میں نے محتاط انداز میں وہ مگ باتھ روم میں لے جا کر خالی کر دیا۔ میری واپسی پر سلطان شاہ نے بھی میری تقلید کی اور دوسرا کمبل تان کر بستر پر دراز ہو گیا تاکہ انسپکٹر گورڈن کو کوئی

کے اثرات کا جائزہ لینے آئے تو انہیں مایوسی نہ ہو۔

وقت دھیمے دھیمے گزرتا رہا۔ میں کمبل اوڑھے بے حس و حرکت لیٹا رہا مگر میرے حواس پوری طرح بیدار تھے اور کان آہٹوں پر لگے ہوئے تھے جو کافی فاصلے پر ڈوبتی ابھرتی سنائی دے رہی تھیں۔ اسی دوران میں ایک سپاہی گشت کرتا ہوا ادھر آیا اور باہر سے ہی ایک سرسری جائزہ لینے کے بعد واپس لوٹ گیا۔

اس اعصاب شکن انتظار میں کافی وقت بیت گیا پھر اچانک ہی اس عمارت کے کسی دور افتادہ حصے میں یکے بعد دیگرے دو شدید دھماکے سنائی دیے جن کی وجہ سے حوالات کا فرش لرز کر رہ گیا۔ ملی جلی آوازوں کے ساتھ بہت سے بھاگتے ہوئے قدموں کی آوازیں آئیں اور اس کے ساتھ یک بیک اندھیرا پھیل گیا اور میں اپنے اوپر سے کمبل دور اچھال کر بستر سے اٹھ کھڑا ہوا۔

اندھیرے میں ہر طرف بھگدڑ مچ گئی اور افراتفری پھیلی ہوئی تھی کہ اچانک کوئی جوتوں کے بل دوڑتا ہوا ہماری حوالات کی طرف آیا اور ہلکی سی آہنی کھڑکھڑاہٹ کے بعد حوالات کا قفل کھول دیا گیا۔

میں سلطان شاہ کے ساتھ پہلے ہی حوالات کے دروازے کے قریب موجود تھا اور آنے والے نے بھی قفل کھولتے ہی اندھیرے میں اپنے قریب ہماری موجودگی کو بھانپ لیا تھا۔

"یہاں سے نکل کر دائیں طرف۔" تاریکی میں اس نامعلوم مددگار کی پہچان کی سرگوشیانہ آواز ابھری۔ "پھر ایک گلیارا چھوڑ کر دوسرے موڑ پر دوبارہ دائیں گھوم جانا بالکل سامنے ایک دروازہ آئے گا اس کی کنڈی کھول کر باہر نکل جانا۔ چند فٹ کے فاصلے پر دیوار ہے اس کے پیچھے کوئی نہ کوئی تمہارا منتظر ہوگا۔"

یہ کہتے ہوئے اس نے دروازے کے دونوں بھاری پٹ بھی کھول دیے اور میں سلطان شاہ کے ہمراہ حوالات کا دروازہ دھکیلتا ہوا باہر نکل آیا۔

دو دھماکوں کے بعد جس انداز میں اندھیرا پھیلا تھا اس سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ پہلے عملے کی توجہ منتشر کرانے کے لیے باہر سے کارروائی کی گئی تھی اور اس کے نتیجے میں پیدا ہونے والی افراتفری کا فائدہ اٹھا کر عملے میں موجود ویرا کے ساتھی پاسا تبدیل کر گئے تھے۔ ان کا مقصد یہ تھا کہ اندھیرے ہی میں ہمیں آسانی کے ساتھ فرار ہونے کا موقع مل سکے۔

وفاداروں میں سے کوئی بھی شخص کسی بھی لمحے میں سوچ کر ادھر ادھر ہو سکتا تھا۔ اس خطرے کی وجہ سے ہمارے پاس اتنا وقت نہیں تھا کہ وہاں رک کر اپنے محسن کا شکریہ ادا کرتے لہٰذا حوالات سے نکلتے ہی ہم نے اس کی بتائی ہوئی سمت میں دوڑ لگا دی اور آناً فاناً گلیارا پھلانگتے ہوئے دونوں موڑ گھوم کر اس بند دروازے پر جا پہنچے جس کے پار آزادی ہماری منتظر تھی۔

اس دروازے کے پار ایک تنگ سی گلی تھی جس کے اختتام پر احاطے کی دیوار تھی۔ اس وقت ہم دونوں کے بدن میں نجانے کہاں کی سرعت پیدا ہو گئی تھی کہ ہم دونوں ہی ایک دوسرے سے کوئی مدد لیے بغیر تقریباً بیک وقت دیوار کی دوسری جانب کود گئے تھے۔

زمین سے پیر لگتے ہی میں نے فٹ پاتھ کے سہارے ایک لمبی سی سیاہ کار کی جھلک دیکھی تھی پھر دیوار سے چپکا ہوا ایک انسانی سایہ الگ ہو کر میری طرف جھپٹا اور اس سے قبل کہ میں دیوار سے کودنے کے بعد اپنا توازن درست کرتا، کنپٹی پر کسی سخت چیز سے ضرب لگائی گئی اور میرا ذہن تاریکیوں کی اتھاہ دلدل میں ڈوبتا چلا گیا مگر پوری طرح حواس کھو بیٹھنے سے قبل میرے کانوں میں سلطان شاہ کے کراہنے کی آواز آئی تھی جس کا مطلب تھا کہ اس کا حشر بھی مجھ سے مختلف نہیں ہوا تھا۔

☆☆☆

دوبارہ ہوش آیا تو سماں ہی کچھ اور تھا۔

میں ایک وسیع و عریض اور آراستہ خواب گاہ میں نرم بستر پر موجود تھا اور اس دوسرے بستر پر میرے قریب سلطان شاہ بے سدھ پڑا ہوا تھا اور ہمارے لباس بدلے ہوئے تھے۔

ہوش میں آ جانے کے بعد مجھے اپنی بائیں کنپٹی کسی پھوڑے کی طرح دکھتی محسوس ہو رہی تھی۔ وہ ضرب کھاتے ہی میرے ذہن میں پہلا خدشہ یہ آیا تھا کہ شاید ہماری فرار کی کوشش ناکام ہو گئی تھی۔ اور دیوار کے قریب موجود پولیس کے حفاظتی عملے نے ہمیں بے ہوش کر کے بے بس کر دیا تھا لیکن دوبارہ آنکھ کھلتے ہی اس اندیشے کی نفی ہو گئی تھی۔

اگر ہم دوبارہ پولیس ہی کی تحویل میں آئے ہوتے تو انہوں نے ہمیں پُرتکلف خواب گاہ کے بجائے اس بار حوالات کے ننگے فرش پر ہی ڈالا ہوتا پھر اس خواب گاہ میں قالین اور پردوں سے فرنیچر تک ہر چیز اس قدر بیش قیمت اور نفیس تھی کہ یہ شاہانہ جیسے ملک کی عوامی پیسے سے سرکاری اہلکار ایسی شاہ خرچیوں کی جسارت بھی نہیں کر سکتے تھے۔

میرے لیے یہ خیال بہت تقویت کا باعث تھا کہ ہم جہاں کہیں بھی تھے پولیس کی تحویل میں نہیں تھے۔ یہ سوچتے ہوئے میں نے بستر چھوڑ دیا اور نرم قالین پر ننگے پاؤں چلتے ہوئے کمرے میں سگریٹ تلاش کرنے لگا جس کی طلب ناقابل برداشت ہوتی جا رہی تھی۔

کئی درازوں اور گوشوں میں جھانکنے کے بعد میں آخر بیڈ سائیڈ ٹیبل کی طرف متوجہ ہوا تو وہاں اوپر کی دراز میں سگریٹ کے کئی نئے اور نیم استعمال شدہ پیکٹ موجود تھے۔

میں نے سگریٹ سلگا کر آرام سے ایک گوشے میں پڑی ہوئی آرام دہ کرسی پر جا بیٹھا اور گزرے ہوئے واقعات کی کڑیاں ملانے کی کوشش کرنے لگا۔

جمدی کی چالاکی اور مکاری میرے ذہن پر نقش تھی اور ہمیں حوالات سے فرار میں جس طرح مدد ملی اس میں جمدی کا کلیدی کردار نظر آ رہا تھا۔ پولیس کے علاوہ میرے سامنے دو فریق تھے جن میں سے دیوا کی ہمدردیاں میرے ساتھ تھیں اور شمی میرے لہو کی پیاسی تھی۔

اُن میں سے صرف دیوا ہی کو میری رہائی سے دلچسپی تھی اور غالباً وہ ساری کارروائی اُسی کے اشارے پر عمل میں آئی تھی لیکن اس پوری کہانی میں میری اور سلطان شاہ کی بے ہوشی کا تصور کسی ہمدردانہ کارروائی سے میل نہیں کھاتا تھا۔ اگر حوالات کی دیوار کے ساتھ موجود لوگ ہمارے ہمدرد اور دیوا کے ساتھی تھے تو انہیں ہم کو بے دم کرنے کے ساتھ بے ہوش کرنے کی ضرورت ہی نہیں تھی۔ ان حالات میں وہ لوگ ہمیں جو ہدایات دیتے، ہم آنکھیں بند کر کے اُن پر عمل کرتے اور اُن کے بوجھ ڈھونے کے بجائے خود اپنے قدموں سے چل کر مسرت کے ساتھ اُن کی لائی ہوئی گاڑی میں سوار ہو جاتے۔

سلطان شاہ کے ہوش میں آنے تک میں مسلسل اسی نکتے پر غور کرتا رہا لیکن کسی نتیجے پر نہیں پہنچ سکا۔

سلطان شاہ ہوش میں آتے ہی مضطربانہ انداز میں پلنگ سے اچھلا۔ جو بستر سے نیچے کودا تھا مگر فوراً ہی دھمک کے باعث سر کی چوٹ میں اٹھنے والی ٹیسوں کے باعث اُس کا چہرہ بگڑ گیا تھا اور وہ دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام کر دوبارہ مسہری کے کنارے پر بیٹھ گیا تھا۔

"ہم کہاں پہنچے ہوئے ہیں؟" اُس نے وہیں بیٹھے بیٹھے گھبرائی ہوئی آواز میں سوال کیا۔

"فی الحال اپنی چٹخی ہوئی کھوپڑی سہلاتا رہ،" میں نے ہلکے پھلکے لہجے میں کہا۔ "فی الحال اتنا ہی کافی ہے کہ ہم شریف اور مہربان لوگوں میں ہیں جنہوں نے ہمیں یہ آرام دہ خواب گاہ فراہم کی ہوئی ہے۔"

"تو کیا تمہاری بھی ابھی تک کسی سے ملاقات نہیں ہوئی؟" اس نے میری طرف دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"میں بھی چند منٹ پہلے ہی ہوش میں آیا ہوں۔" میں نے اُسے ہاتھ سے اپنے قریب آنے کا اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ "یہ شریف لوگ بڑے عجیب ہیں کہ اپنے مہمانوں کی کھوپڑیاں داغ دار کر کے انہیں بلاتے ہیں۔" وہ گرتے پڑتے سنبھلتا ہوا میرے قریب پڑی ہوئی دوسری کرسی پر آ بیٹھا۔

"وہاں مجھے کچھ گڑبڑ نظر آ رہی ہے۔" میں نے اپنا منہ اُس کے کان کے قریب لے جا کر دھیمی آواز میں کہا۔ "جب تک یہ لوگ سامنے نہ آ جائیں، دیوا کا نام زبان پر نہ لانا۔"

اُس نے مجھے یوں گھور کر دیکھا جیسے میری بات کی تہہ تک پہنچنے کا اندازہ لگانے کی کوشش کر رہا ہو، پھر بولا۔ "اگر وہ لوگ سامنے نہ آئے تو ہمیں اس کمرے سے نکل کر انہیں تلاش کرنا چاہیے... مجھے شدت سے بھوک بھی محسوس ہو رہی ہے۔"

میں نے نظریں اٹھا کر وال کلاک کی طرف دیکھا جس کی سوئیاں ساڑھے تین بجا رہی تھیں لیکن کھڑکیوں پر پڑے ہوئے دبیز پردوں کے پیچھے یہ اندازہ لگانا دشوار تھا کہ اس وقت دن تھا یا رات اور اگر دن تھا تو وہی دن تھا یا ہمیں حوالات سے نکلے ہوئے بے ہوشی کی حالت میں چوبیس گھنٹوں سے زیادہ گزر چکے تھے؟

مجھے ہوش آتے ہی میرے ذہن پر سگریٹ کی طلب یوں سوار ہوئی تھی کہ میں سب کچھ بھول گیا تھا مگر سلطان شاہ کے ذکر کرنے پر احساس ہو رہا تھا کہ میرے معدے کی حالت بھی اُس سے زیادہ مختلف نہیں تھی۔

میں نے اٹھ کر قریبی کھڑکی کا پردہ سرکا کر باہر کے حالات، دن یا رات کا اندازہ لگانا چاہا لیکن کھڑکی پر لگے ہوئے شفاف شیشے کے پیچھے باہر کی طرف لگے ہوئے پٹ بند تھے۔ اس طرح کہ نہ باہر کا جائزہ لینا ممکن تھا نہ اُن کے درمیان سے روشنی کی کوئی کرن اندر آ رہی تھی۔ دوسری کھڑکی کی بھی یہی صورت تھی۔

"یہاں تو دن رات کا بھی پتا نہیں چل رہا۔" سلطان شاہ نے عقب سے بڑبڑایا۔

"اب نکاسی کے راستے پر بھی طبع آزمائی کر کے دیکھو،" میں نے تشویش آمیز لہجے میں کہا۔ وقت گزرنے کے ساتھ مجھے کچھ شبہ ہونے لگا تھا کہ حوالات سے ہمارا فرار کسی سازش کے تحت عمل میں آیا تھا اور ہمیں ایک جوہڑ سے باہر نکال کر دوسرے جوہڑ میں پھانس لیا گیا تھا۔

نکاسی کا راستہ خلاف توقع کھلا ہوا تھا۔ دروازے کے ہینڈل پر ہلکا سا دباؤ ڈالتے ہی پٹ کھل گیا اور ہم دونوں محتاط انداز میں خواب گاہ سے باہر نکل گئے۔

بنگلا نما اس مکان میں سناٹا چھایا ہوا تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہاں ہم دونوں کے علاوہ کوئی تیسرا ذی روح موجود نہ ہو۔ اس کے علاوہ مکان کی ساخت کچھ ایسی تھی کہ اندر رہ کر باہر کے ماحول کے بارے میں اندازہ لگانا ناممکن تھا۔ جہاں جہاں بھی شیشے کی کھڑکیاں تھیں، اُن پر باہر سے پٹ بند کیے ہوئے تھے جو غالباً لوہے کے اور بہت مضبوط تھے۔ مکان سے نکاسی کا مضبوط دروازہ مقفل اور اس قدر مضبوط تھا کہ غیر معمولی توڑ پھوڑ اور زور آزمائی کے بغیر اُسے جنبش دینا بھی محال نظر آ رہا تھا۔ کچن میں فریج اور ڈیپ فریزر

دونوں کا سامان اتنی وافر مقدار میں موجود تھا کہ ہم کئی ہفتے
بیٹھ کر آرام سے گزار سکتے تھے اور حیرت کی بات تھی کہ مکان
بند ہونے کے باوجود کچن میں ایسی علامات موجود تھیں جیسے وہ
مسلسل استعمال ہوتا آیا ہو۔

خورد و نوش کا سامان دیکھتے ہی سلطان شاہ کی بھوک چمک
اٹھی [illegible] مگر میں آتش شکم سرد کرنے سے پہلے پورے
مکان کا جائزہ لینا چاہتا تھا۔ لہٰذا میں اسے وہیں واپس چھوڑ کر تین
کمروں سے گزر کر کچن سے آگے بڑھ گیا۔ آخری خواب گاہ سے ملحق
ڈرائنگ روم میں داخل ہوتے ہی میرے قدم زمین میں گڑ کر رہ گئے۔
کتابوں سے بھری ہوئی دیوار گیر الماریوں کے درمیان پڑی ہوئی
میز پر ایک لڑکی دنیا و مافیہا سے بے خبر دروازے کی طرف پشت
کیے کرسی پر بیٹھی کسی کتاب کے مطالعے میں منہمک تھی۔

میں نے آہستہ سے کھنکار کر اسے اپنی طرف متوجہ کرنے
کی کوشش کی اور وہ چونک کر یوں میری طرف پلٹی تھی جیسے اس کی
پشت پر کوئی دھماکا ہوا ہو۔

نگاہیں چار ہوتے ہی اس کے چہرے پر خفت آمیز مسکراہٹ
نمودار ہوئی تھی اور میں اسے وہاں دیکھ کر ششدر رہ گیا تھا کیونکہ
وہ انجلینا نامی وہی کم سن لڑکی تھی جس نے کراچی سے روم
تک ہمارے ساتھ سفر کیا تھا اور عین وقت پر اپنے بوائے فرینڈ
کے ساتھ نہ آنے پر پریشان تھی۔

وہ لڑکی دفتر میں کام کرتی تھی اور کراچی میں موسیٰ نامی ایک
عیار شخص نے اپنی شان و شوکت سے مرعوب کر کے اسے اپنے
ساتھ دوستی پر آمادہ کیا اور پھر ایک رومانی سی کہانی کا سہارا لے کر
میری دانست میں اس کو ہیروئن کی ایک قیمتی کھیپ کے ساتھ تنہا
روم روانہ کر دیا تھا جہاں ایک مقررہ ہوٹل میں قیام پذیر ہونے کے
بعد اس کو باخبر کیے بغیر سوٹ کیس سمیت وہ ہیروئن کسی کے حوالے
[illegible] کا امکان تھا۔

لیکن میں نے اسے خدشات سے آگاہ کر دیا تھا اور وہ
مشکوک سوٹ کیس روم ائیرپورٹ پر لاوارث چھوڑ کر نکل جانے پر
آمادہ ہو گئی تھی۔ اس کے بعد میرا اور اس کا کوئی رابطہ نہیں رہا تھا۔
اب اسے یوں پُراسرار حالات میں اپنے ساتھ اسی مکان میں موجود
پا کر حیران ہونا فطری امر تھا۔ دوسری طرف اس کی مسکراہٹ
اور اطمینان سے پتا چل رہا تھا کہ وہ اس مکان میں میری
آمد سے لاعلم نہیں تھی۔

”تم یہاں کیا کر رہی ہو؟“ کچھ ثانیوں کے بعد میں اپنی حیرت
پر قابو پا کر اس سے سوال کرنے کے قابل ہو سکا تھا۔

”میں تو کئی دن سے یہیں رہ رہی ہوں۔“ وہ مجھے کرسی پیش
کرتے ہوئے بولی۔ ”لیکن تمہیں کیا ہو گیا تھا؟ تمہیں بستر کے ساتھ
دیکھ کر مجھے اپنی آنکھوں پر یقین نہیں آ سکا تھا کہ دنیا اتنی مختصر
ہو سکتی ہے۔ چند روز پیشتر ہم دوران پرواز مل کر بچھڑے تھے
اور آج تم پھر میرے مہمان ہو!“

اس کی آنکھوں میں اعتماد کی چمک موجود تھی جس کا مطلب
تھا کہ وہ جو کچھ کہہ رہی تھی اس کے بارے میں پُر یقین تھی اور اگر
ہمارے خلاف کوئی سازش کی گئی تھی تو کم از کم وہ اس میں شریک
نہیں تھی۔

”یہ پیٹر کون ہے؟“ میں نے الجھن آمیز لہجے میں سوال کیا۔

”بہت اچھا اور مہربان آدمی ہے، شاید ہم دونوں جلد ہی
شادی کر لیں گے۔“ وہ بات کرتے کرتے ایک دم چونک کر
بولی۔ ”مگر وہ تو شاید تمہارا شناسا ہے؟“

”یہ کس بنا پر کہہ رہی ہو؟“

”روم میں میں ناقابل بیان دشواریوں سے دوچار ہو گئی تھی۔“
وہ ایک گہرا سانس لے کر بولی۔ ”میں نے تمہارے مشورے پر
عمل کرتے ہوئے موسیٰ کا سوٹ کیس ائیرپورٹ پر ہی چھوڑ دیا تھا۔
تمہارے اندازے کے عین مطابق پاکستان سے موسیٰ کا فون آیا
اور اس نے اپنا سوٹ کیس مجھے اپنے کسی اطالوی دوست کے
حوالے کرنے کا مشورہ دیا جو [illegible] کے نام سے مجھ سے ملنے والا
تھا۔ وہ لوگ مجھ سے موسیٰ کے سوٹ کیس کا مطالبہ کر رہے تھے۔
اسی دوران میں پولیس کی ایک گاڑی آتی نظر آئی اور وہ خوف سے
[illegible] بھاگ نکلے۔ مختلف سمتوں میں فرار ہو گئے اور پولیس
نے مجھے دھر لیا۔ پاسپورٹ سمیت میرے شناختی کاغذات ہینڈ بیگ
میں تھے۔ [illegible] پولیس والوں کو مطمئن نہ کر سکی اور مجھے اٹلی
میں غیر قانونی داخلے کے جرم میں گرفتار کر لیا گیا لیکن چند گھنٹوں
کے اندر ہی پیٹر ایک فرشتۂ رحمت بن کر نمودار ہوا اور مجھے
ضمانت پر رہا کرا کے اپنے ساتھ لے گیا۔ پھر اسی نے میرے
نام کے کاغذات تیار کرائے اور اگلے دن ہم ایک ساتھ روم سے
روانہ ہو کر لندن آ گئے!“

”جب وہ تمہارے لیے اجنبی تھا تو تمہاری ضمانت کرانے
کیسے پہنچا؟“ اس کے بیان کی روشنی میں مجھے پیٹر کا کردار بہت زیادہ
مشکوک نظر آ رہا تھا۔

”وہ ایک خیراتی ادارے کا سرگرم رکن ہے۔ جو اٹلی میں مصیبت میں پھنسے
غیر ملکی سیاحوں کو مالی اور قانونی امداد فراہم کرتا ہے۔ اسی ادارے کے
ذریعے اسے میرے کوائف کا علم ہوا تھا۔“

”اور اسی نے تم سے تمہاری گرفتاری کے اسباب پر خاصی
تفصیلی گفتگو کی ہو گی؟“

میرے لیے بالکل اجنبی ہو گئی۔ ہو سکتا ہے کہ بی لائیڈ ایک عام کارکن کی طرح اس فرم میں شامل رہا ہو جس نے ایک پرنس اسٹیشن کا احاطہ چھانتے ہی بے ہوش کیا تھا۔"

اسی وقت اچانک ایمی کچن کے دروازے پر آکھڑی ہوئی۔ اس وقت اس کی آنکھوں میں زندگی کی چمک کے بجائے عجیب سی لاتعلقی اور بے رونقی بسی ہوئی تھی۔

"اب یہاں کیوں آئی ہو؟" میں نے غصیلے لہجے میں سوال کیا۔

"تمھارے کھانے پینے کا بندوبست کرنے آئی تھی۔" اس کے ہونٹوں سے کمزور سی آواز خارج ہوئی۔ سلطان شاہ حیرت سے اس کی طرف تکے جا رہا تھا۔

"میں اب تمھارے ہاتھوں بے ہوش ہونے کے بجائے اپنی نیند سونا پسند کروں گا۔" میں نے چڑچڑے لہجے میں کہا۔ "تمھیں ہمارے لیے کوئی زحمت کرنے کی ضرورت نہیں۔ اپنا کام ہم خود کر سکتے ہیں۔"

"مجھے معلوم ہے کہ تم مجھ سے ناراض ہو۔" وہ مایوسانہ لہجے میں بولی۔ "مگر میں تمھاری خدمت کرنا چاہتی ہوں کیونکہ میں تمھاری احسان مند ہوں۔ اگر تم مجھے جہاز میں مشورہ نہ دیتے تو میں پیٹر جیسے بے مثال آدمی سے کبھی نہ مل پاتی۔"

"شاید تمھیں معلوم نہیں کہ وہ تمھاری عمر کی ایک لڑکی کا باپ بھی ہے۔۔۔"

"ہوا کرے۔" وہ میری بات کاٹ کر بولی۔ پیٹر کے تذکرے پر اس کی آنکھوں میں پھر چمک عود کر آئی تھی۔ "اس کی عمر کچھ بھی ہو مگر وہ قوت، مردانگی اور کردار میں اپنا ثانی نہیں رکھتا۔"

"جاؤ۔ اور اس کی تصویر سینے سے لگا کر دعا کرو کہ وہ بلفاسٹ سے جلد از جلد صحیح سلامت لوٹ آئے۔" میں نے پچکارتے ہوئے مضحکہ اڑانے والے انداز میں کہا۔

"ذرا یہ تو بتاتی جاؤ کہ اس وقت باہر دن ہے یا رات؟" اچانک سلطان شاہ نے ہانک لگائی اور وہ جاتے جاتے ٹھٹک گئی اور میں سلطان شاہ کو قہرآلود نظروں سے گھور کر رہ گیا۔

"دن ہی ہوگا۔" وہ بولی۔ "اگر کسی کام کے لیے میری ضرورت محسوس کرو تو مجھے خوشی ہوگی۔"

"پھر یہ بھی بتا دو کہ یہ جگہ لندن کے کس حصے میں واقع ہے؟" اس بار میں نے سوال کیا تھا۔

"مجھے کچھ اندازہ نہیں۔ بس یہ بتا سکتی ہوں کہ ہم ایک طویل سفر کے بعد یہاں پہنچے تھے۔"

پھر وہ خوابناک انداز میں چلتی ہوئی وہاں سے واپس چلی گئی۔

"مجھے تو یہ اپنے ہوش و حواس میں نظر نہیں آتی۔" سلطان شاہ نے کہا۔ "جب وہ یہاں آئی تھی تو تم نے دیکھا تھا کہ اس کی آنکھوں میں کیسی بھیانک لاتعلقی جھانک رہی تھی۔"

"میرا خیال ہے کہ یہ لڑکی مسکن دواؤں کے زیر اثر ہے۔ پینے والی دوا اور اس کے دماغ پر بھی لائیڈ کی گرفت اتنی مضبوط ہے کہ اس کے چلے جانے کے باوجود یہ تسلسل کے ساتھ قائم رہی ہے ورنہ یہ اتنی کند ذہن ہرگز نہیں تھی کہ اتنی معمولی بات کی تہہ تک نہ پہنچ جاتی۔"

"اس بار قید ہوتے ہی ہم موت کی زد میں آگئے ہیں۔" سلطان شاہ نے میرے لیے پیالی میں چائے بناتے ہوئے کہا۔ "ایسا محسوس ہو رہا ہے جیسے ہم پسپائی اختیار کرتے ہوئے دیوار سے لگ گئے ہوں اور اب کوئی بھی لمحہ ہماری زندگی کا آخری لمحہ ہو سکتا ہے جسے کسی قیمت پر نہ ٹالا جا سکے گا۔"

"میں ابھی اتنا مایوس نہیں ہوا۔ اس عمارت میں سب سے بڑی خرابی یہ ہے کہ اندر ساری آسائشیں موجود ہونے کے باوجود باہر کی دنیا سے ہر رابطہ منقطع ہے۔ میں کوشش کے باوجود کسی فون کا سراغ نہ لگا سکا۔ باہر سے رابطے کی کوئی صورت نکل آئے تو یہ بازی آسانی سے پلٹ سکتی ہے۔"

"پھر قسمت آزمائی کیوں نہیں کرتے؟" اس نے رک کر کہا۔ "بڑے بڑے شیشوں پر کہیں بھی کوئی رکاوٹ نہیں ہے۔ توڑ کر چھلانگ لگا دینا زیادہ دشوار نہیں ہوگا۔"

"ہمارا حریف بھی ناسمجھ نہیں ہے۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "میں شرط لگا سکتا ہوں کہ سارے شیشے بلٹ پروف ہوں گے۔ انھیں توڑنا آسان نہ ہوگا۔"

"ابھی لو۔" سلطان شاہ نے کہتے ہی میز پر سے ایک چھری اٹھا کر پوری قوت کے ساتھ کچن کی واحد کھڑکی کے شیشے پر ماری۔ چھری ایک تیز جھنکار کے ساتھ شیشے سے ٹکرا کر اچٹ کر فرش پر جا گری۔ سلطان شاہ کے چہرے پر مایوسی کی لہر دوڑ گئی۔ میں اس صورت حال سے نجات کے امکانات پر غور کرنے لگا۔

☆☆

سارا دن اسی بیزاری میں بے مقصد بھٹکتے ہوئے گزر گیا لیکن وہ جمود توڑنے کی کوئی راہ نہ سوجھ سکی۔ اس دوران میں کئی بار ایمی سے بھی سامنا ہوا اور اس کی ذہنی کیفیت کا جائزہ لینے کے بعد مجھے اپنے اس رویے پر ندامت محسوس ہونے لگی جو میں نے اس کے ساتھ پچھلی ملاقات میں اختیار کیا تھا۔ اس کے ازالے کے لیے میں نے بعد میں ایمی کے ساتھ ہمدردانہ رویہ اختیار کیا جس کا یہ نتیجہ نکلا کہ ہم تینوں نے دوستانہ فضا میں ساتھ بیٹھ کر کھانا کھایا۔

کے باوجود زندہ سکتا تھا اور اگر مطلوبہ معلومات مہیا کر دیں تو بہتیر امکان ہیں میرے قیدی کار ہو گے اور سکون سے اپنی طبعی عمر گزار سکو گے۔ یہ بھی ممکن ہے کہ دیا کسی وقت خود کو اہل ثابت کر کے کسی منصب پر آ جائے تو تمہیں اس کے قدموں میں ڈال دیا جائے۔"

"کیا میں یہ سمجھوں کہ تمہاری نسبت ویرا کا دعویٰ حقیقت پر مبنی ہے؟"

"ذاتیات میں دخل انداز ہونے کی ضرورت نہیں ہے" اسکس کی کراہیت سنائی دی۔ "اس بساط پر صرف وہی مہرے آگے بڑھتے ہیں جنہیں میری تمام حاصل ہو ورنہ پیٹ دیے جاتے ہیں۔ میرے گرد لپیٹے بے شمار مرد اور عورتیں موجود ہیں جو مجھے اپنا سب کچھ سمجھتے ہیں۔ مجھے ان میں کسی نام کے اضافے سے کوئی دلچسپی نہیں ہے۔"

"میں تمہاری پیش کش پر غور کرنے کے لیے مہلت چاہتا ہوں۔" میں نے قدرے سکوت کے بعد کہا۔ "پاکستان میں میرے ساتھیوں کی تعداد بہت زیادہ نہیں ہے۔"

"میں جانتا ہوں۔" وہ اسی لہجے میں غرایا اور میں دل ہی دل میں اس کی حماقت پر ہنس کر رہ گیا کہ وہ میرے بارے میں خاک جانتا تھا۔ وہ لنڈی جماعت کو وہ اپنا قیدی بنا کر اسکس کی سابقہ انتقامی کارروائیوں کو محض اس لیے کسی گروہ سے منسوب کر رہا تھا کہ اس کے نزدیک بے خوفی اور بے جگری کا مفہوم بہت محدود تھا۔

"تم دونوں میرے قیدی ہو اور تمہاری ساتھی لڑکی کہیں روپوش ہے۔" وہ کہہ رہا تھا۔ "سونیا والی کہانی پولیس والوں کو چکمہ دینے کے لیے تو ٹھیک ہے مگر مجھے نہیں۔ جلد یا بدیر وہ بھی تمہارے ساتھ ہو گی۔"

"لیکن اسے تمہارے آدمیوں سے کوئی نقصان نہیں پہنچنا چاہیے۔" عزرا کے ذکر پر میں نے اپنے وجود میں بھڑک اٹھنے والی آگ پر قابو پاتے ہوئے کہا۔

"کیا یہ کوئی دھمکی ہے؟"

"قیدی دھمکی نہیں دیتے، التجا کر سکتے ہیں۔" موضوع کی نزاکت کے پیش نظر میں نے لہجہ اور نرم کر لیا۔

میرے جواب پر وہ خوش ہو گیا۔ "میں ضمانت دیتا ہوں اگر وہ میرے آدمیوں سے مقابلہ کرتے ہوئے کبھی ماری گئی تو اس کی موت ایک حادثہ ہو گی۔ زندگی اور موت کا انتخاب خود اسی کا اپنا ہو گا۔"

"مجھے خوشی ہے کہ میں تمہارا قیدی نہ ہوں۔ کم ظرف دشمن سے کسی قسم کی اذیت کی توقع اور نہیں ہوتی۔" اس بار الفاظ میرے دل کی گہرائیوں سے نکلے تھے کیونکہ کبھی لائیڈ نے تمہارا [illegible] میں ایک ضمانت دی ہے کہ میرے سب سے بڑا [illegible]

"سوچنے کے لیے تم کتنی مہلت چاہتے ہو؟" اس نے سوال کیا پھر پہلے ہی جیسے لہجے میں اس کی آواز ابھری۔ "[illegible] کہ اب میرے ساتھ کوئی مکاری نہیں چل سکے گی۔ [illegible] ایذائیں دے کر تمہیں زبان کھولنے پر مجبور کر سکتا ہوں مگر [illegible] کی پیش کش کر کے میں صرف اس بات کی قیمت ادا کر رہا ہوں [illegible] بارے میں تم ضرورت سے کچھ زیادہ ہی جان چکے ہو۔"

"صرف دو دن اور وہ بھی تمہارے الفاظ کو ذرا [illegible] کے لیے۔" میں نے کہا۔ "تم خود اعتراف کر رہے ہو کہ جو کچھ [illegible] ہوں وہ کسی کے علم میں نہیں ہے۔ مطلوبہ معلومات حاصل کرنے کے بعد کون سی قوت تمہیں میرے قتل سے باز رکھ سکے گی؟ [illegible] یہ نکتہ سمجھ میں آ گیا تو سب کچھ اگل دوں گا۔"

"یہ میرا ظرف ہے کہ میں تم سے اتنی بات کر رہا ہوں [illegible] تمہاری موت میرے سارے مسائل کا آسان حل ہے تم پولیس [illegible] شروط ہو کے تو پاکستان میں تمہارا گروہ خود بکھر جائے گا [illegible] کیوں میں تمہیں زندہ دیکھنا چاہتا ہوں۔ میں تمہیں دو روز دیتا ہوں [illegible] یہ یاد رکھنا کہ ذرا بھی شرارت کرنے کی کوشش کی تو تمہیں [illegible] کو اگر کسی کوٹھے یا قحبہ خانے میں بھجوا دوں گا اور تم [illegible] کے ساتھ ساتھ ڈکیتی کے مقدمے میں عمر قید بھی جھگتنا پڑے گی۔"

"میں تیار ہوں۔" میں نے دل کڑا کر کے کہا۔ اس وقت میں اس بری طرح بے بس ہوا تھا کہ اس سے وقت حاصل کرنے کے سوا کچھ نہیں کر سکتا تھا۔ "میں تم سے رابطہ کیسے قائم کر سکوں گا؟"

"میرا یہ آپریشن ہر وقت آن رہتا ہے اس کے علاوہ [illegible] میں پیدا ہونے والی آوازیں سوائے اس شخص کے [illegible] غیر موجودگی میں یہ سب ریکارڈ ہوتا رہتا ہے جب بھی [illegible] وقت ملتے ہی میں خود تم سے بات کر لوں گا۔"

"یہاں میں کھلا آسمان دیکھنے کو ترس گیا ہوں..."

"ممکن ہے۔" اس کا لہجہ اٹل تھا۔ "ایسی کوئی بھی کوشش [illegible] کے برابر ہو گی۔ بلٹ پروف شیشے تم نے دیکھ لیے۔ [illegible] باشندے ہیں جو ہر وقت حفاظت [illegible] کے علاوہ دو مسلح محافظ دن رات باہر موجود رہتے ہیں۔ [illegible] سے اسی چار دیواری میں رہنا ہے۔ حالات [illegible]

"[illegible] سے بس ناخوشگوار انجام کا تم نے [illegible] تبدیلی ہو سکتی ہے؟"

"ساتھیوں کے بجائے اپنے [illegible] لہجہ درشت ہو گیا۔ "میں اپنے طریقوں پر کام کرنے کا عادی [illegible]

دوسرا جرم کیا تھا۔ گو اسے علم نہیں تھا کہ دیا اس کے اس گھناؤنے
روپ کو پہچان چکی تھی مگر اس کے دل میں خلش ضرور رہی ہوگی۔ اس
پس منظر میں وہ میرے بارے میں کوئی سنگدلانہ فیصلہ کر کے دیا
کے اوپر نہیں لٹکانا چاہتا تھا۔ اُس کی دبی دبی سی خواہش بھی معلوم
ہوتی تھی کہ اگر دیا کو اپنی زندگی میں باپ کی محبت نہ مل سکی تو کم از کم
شوہر کی محبت ضرور ملنا چاہیے اور اس کی نظر میں اس منصب
کا حقدار میں قرار پا چکا تھا۔

میری، سلطان شاہ کی اور عزالہ کی زندگیوں کے لیے یہ
ضروری ہو گیا تھا کہ جمی لائیڈ کے ذہن میں وہ غلط فہمی مضبوطی کے ساتھ
جمی رہے کہ وہ ہمارے بارے میں اپنی روایتی سنگدلی کا مظاہرہ نہ
کر سکے جس کی ایک جھلک اس نے ایمی جیسی معصوم اور سادہ لوح
لڑکی کے بارے میں ایسا بے رحمانہ فیصلہ صادر کر کے دکھائی تھی۔

اس کے لہجے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ اب ایمی کو زیادہ
مہلت نہیں دے گا لیکن وہ ہمارے ساتھ اسی چھت کے نیچے
مقیم تھی۔ تو پھر کیا ایمی کو وہاں سے نکال لے جانے کی کوشش کی
جا سکے گی؟

یہ خیال ذہن میں ابھرتے ہی میں مضطرب ہو گیا۔ اگر ایسی
کوئی کوشش کی جانے والی تھی تو وہی ہمارے لیے نجات کا بہترین
موقع فراہم کر سکتی تھی۔

میں نے زبان سے ایک لفظ بھی نکالے بغیر سلطان شاہ
کا شانہ چھو کر اسے خاموشی کے ساتھ بستر چھوڑنے کا اشارہ کیا اور
پھر خود بھی بستر سے نیچے قالین پر اتر گیا۔

اس مکان کے پورے فرش پر دبیز قالین موجود تھا مگر پھر بھی
ہمیں بہت احتیاط سے آگے بڑھ رہا تھا کیونکہ ہمیں کچھ پتا نہیں تھا
کہ ہمیں کہاں تک ہماری آوازیں پہنچانے والے مائیکروفون کہاں
کہاں نصب تھے۔

خواب گاہ سے باہر نکل کر میں نے اشاروں کی مدد سے
پہلے تمام سلطان شاہ کو اپنے منصوبے سے آگاہ کیا اور جب اس
نے سر ہلا کر پوری بات سمجھ جانے کا اشارہ کیا تو میں آگے چل دیا اور اسے
لنکا کی کے دروازے کے سامنے ڈرائنگ روم میں جگہ سنبھالنے کا اشارہ
کرتے ہوئے خود ایمی کے کمرے کی طرف بڑھ گیا۔

ایمی اپنی خواب گاہ میں پڑی بے خبر سو رہی تھی۔ اس کا جائزہ
لے کر میں واپس ہوا اور کچن کے دروازے کے ساتھ ایک ایسی جگہ
بیٹھ گیا جہاں سے سلطان شاہ مجھے نظر آ رہا تھا۔

میرا خیال تھا کہ شاید وہ لوگ ہماری بے خبری کا فائدہ اٹھا کر رات
ایمی کو نکال لے جانے کی کوشش کریں گے اگرچہ ان کی نگرانی
کرتے ہوئے ہمیں ان پر حملہ آور ہونے کا موقع مل گیا تو ہمیں دنیا کی
کوئی طاقت اس پنجرے سے فرار ہونے سے نہ روک سکے گی۔
ہم لوگ چوبیس گھنٹے سے زائد مدت تک سو چکے ہو چکے
تھے۔ بہرحال میں کھانا کھانے پینے کے بعد دوپہر میں بھی خوب سو
لیے تھے اس لیے اس وقت آنکھوں میں نیند نام کو
کا پتا نہیں تھا۔ میرا اندازہ تھا کہ ان لوگوں کے انتظار میں ہم آسانی
کے ساتھ رات کاٹ سکیں گے۔

بستر پر اپنے ان منصوبوں پر مشتمل بحث کے ساتھ
وقت کی رفتار یک لخت سست ہو گئی تھی۔ پھر بھی ہم نے
آدھی سے زیادہ رات آنکھوں ہی آنکھوں میں کاٹ دی۔
سلطان بار بار منہ پھاڑ کر جمائیاں لینے لگا اور مجھے بھی اکتاہٹ
شروع ہو گئی۔

آخرکار ساڑھے تین بجے کے قریب وہ مایوس ہو کر بوجھل
قدموں سے چلتے ہوئے اپنی خواب گاہ میں واپس آ گئے اور بستر
سنبھال لیا۔

خواب گاہ میں طویل خاموشی کے بعد ہم آپس میں کوئی بات
بھی نہیں کر سکتے تھے۔ ورنہ دوسری طرف سے ہماری آوازوں کا
اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ ہم مکان میں خاموشی کے ساتھ گشت
کرنے کی کوشش کر رہے تھے۔ غنیمت یہ تھا کہ
وہ مسہری بہت مضبوط تھی اگر اس کی چولیں آواز پیدا کرتیں تو
ہمارے لیے بے آرامی کے اس عالم میں بار بار کروٹیں بدلنا بھی دشوار
ہو جاتا۔

پھر نہ جانے کب میری آنکھ لگ گئی۔

دوبارہ آنکھ کھلی تو وال کلاک دس بجا رہا تھا اور مجھے
یقین تھا کہ وہ صبح ہی کے دس بجے تھے لیکن سلطان شاہ کا بستر خالی
تھا۔ شاید وہ مجھ سے پہلے بیدار ہو گیا تھا۔

میں غسل خانے سے فارغ ہو کر کچن میں پہنچا تو سلطان شاہ
انڈے فرائی کر رہا تھا۔

"ایمی غائب ہے۔" مجھے دیکھتے ہی اس نے بلند آواز میں
یوں اعلان کیا جیسے ایمی کی گمشدگی کی اس کے سوا کسی کو خبر نہ
ہو۔ اور میں دل ہی دل میں خود کو ملامت کرنے لگا۔

ایمی کے بارے میں میری پیش گوئی بالکل درست
اور بروقت تھی لیکن ہم دونوں ہی کے اعصاب طویل اور اکتا دینے
والے انتظار کی مشقت برداشت نہ کر سکے اور ہمیں یہاں سے
نکلنے کا ایک سنہرا موقع ہاتھ آتے آتے رہ گیا۔ مشکل یہ تھی کہ اپنی
حماقت پر ہم آپس میں بات کر کے دل کی بھڑاس بھی نہیں نکال سکتے
تھے لہٰذا میں نے اس کی اطلاع سن کر مصنوعی لہجے میں حیرت ظاہر
کیا اور پھر ایمی کے بارے میں چند ہمدردانہ جملوں کے ساتھ

ہو سکے گا۔

میں بستر پر دراز اسی سلسلے میں ذہن میں یکے بعد دیگرے بہت سے خاکے بناتا اور بگاڑتا رہا لیکن دل مطمئن نہ ہو سکا۔ مجھے رہ رہ کر یہ خیال ستا رہا تھا کہ اپنی آپس کی نوک جھونک سے ہم جمی لائنڈ کو یہ تاثر دینے میں تو کامیاب ہو گئے تھے کہ ہمارے درمیان شدید قسم کا اختلاف رائے پیدا ہو گیا ہے اور وہ اس قید خانے میں اپنے آدمی بھیجنے پر بھی آمادہ ہو گیا تھا مگر ہمارے پاس اپنی مدافعت کے لیے کچھ بھی نہیں تھا۔ دو تین چھری لے ہم تھوڑی سی خون ریزی مزاحمت تو کر سکتے تھے لیکن آنے والوں کو زیر کر کے جمی لائنڈ کے اس پُرتعیش قید خانے سے نکلنا محال نظر آ رہا تھا۔ وہ لوگ ہم پر حاوی ہونے کے بعد سلطان شاہ کو وہاں سے اٹھا لے جاتے اور پھر اس کا پتا بھی نہ چلتا کہ اُسے ذبح کر کے کس گڑھے میں دفن کیا گیا ہے۔ اس طرح ہم نے خود ہی اپنے لیے ایک دشواری کو دعوت دی تھی۔

اس وقت میرے اعصاب پر شدید تناؤ طاری ہوتا جا رہا تھا اور میرے کان مکان میں چھائے ہوئے گہرے سکوت پر لگے ہوئے تھے۔ میرا خیال تھا کہ اگر اس وقت اس مکان کے کسی حصے میں فرش پر سوئی بھی گرتی تو میرے کان اس کی آواز سن لیتے مگر آنے والے ملوث نے میرے اس خیال کو غلط ثابت کر دیا۔

خواب گاہ کے کھلے ہوئے دروازے کے سامنے اچانک ہی دو انسانی ہیولے نمودار ہوئے تھے۔ اُن پر نگاہ پڑتے ہی میرا دل اچانک تیزی کے ساتھ دھڑکنے لگا۔ نگاہوں کے سامنے غبار سا چھا گیا اور سنسنی کی شدت سے میری دونوں طرف کی پسلیوں سے ابھر کر ایک جھنجھنی سی ریڑھ کی ہڈی میں سرایت کرنے لگی۔

وہ دونوں ملک الموت کی طرح بالکل بے آواز قدموں کے ساتھ وہاں تک پہنچے تھے اور اُن کے ہاتھوں میں مہیب آہنی دہانوں والے پستول موجود تھے۔ میں نے اُن پر نگاہ پڑتے ہی جھرجھری کے ساتھ مسہری چھوڑ دی۔

اُن کے نمودار ہونے سے میرے مسہری چھوڑنے تک جو کچھ ہوا کسی وقفے کے بغیر تسلسل کے ساتھ ہوا لیکن مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے وقت کی رفتار یک لخت دھیمی ہو گئی ہو۔ جب میری نگاہوں کے سامنے سے دھندلاہٹ چھٹی تو میں یہ دیکھ کر حیران رہ گیا کہ خواب گاہ کے دروازے پر موجود دو ہیولوں میں ایک میرا شناسا تھا اور وہ ویرا تھی۔

جس قدر حیرت مجھے اس کو وہاں دیکھ کر ہوئی اس سے زیادہ حیرت ویرا کے چہرے اور آنکھوں سے ہویدا تھی۔ اس کا چوڑے شانوں والا دراز قامت ساتھی سرد اور بے رحمانہ نگاہوں سے مجھے گھور رہا تھا جیسے اگلے ہی لمحے گولی چلا کر مجھے ڈھیر کر دے گا۔

"تو یہاں بھی تم ہی ہو!" آخر کار ویرا کے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی تحیر آمیز آواز ابھری۔ "اس کا مطلب ہے کہ تمہارا ساتھی بھی یہیں ہو گا اور مجھے اس کو لے جانا ہے۔۔۔"

اس کی بات ادھوری ہی رہ گئی کیونکہ اسی لمحے فضا میں ایک گھٹی گھٹی سی ادھوری چیخ گونجی تھی اور یکلخت خاموش ہو کر چونک کر انداز میں چیخ کی سمت کا اندازہ لگانے کی کوشش کرنے لگی مگر اس کا دراز قامت ساتھی فوراً ہی کسی بھیڑیے کی طرح دوڑتے ہوئے دروازے کی طرف لپک کر واپس بھاگا تھا۔

"اسے روکو!" میں اضطراری لہجے میں بولا۔ "اس نے کوئی گڑبڑ کی تو سلطان شاہ اُسے ذبح کر ڈالے گا۔"

ویرا کوئی جواب دیے بغیر پُرتجسس نگاہوں سے میری طرف گھورتی رہی۔ پل بھر کے فطری اضطراب کے بعد وہ ایک بار پھر پُرسکون نظر آنے لگی تھی جیسے اُس نے کوئی غیر معمولی چیخ سنی ہی نہ ہو۔ اُس کی بولتی ہوئی آنکھوں اور خاموش لبوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اُسے اپنی آواز ریکارڈ ہونے یا کہیں اور سنے جانے کا شبہ تھا اس لیے تصدیق ہونے تک وہ گفتگو کی حد تک محتاط رہنا چاہتی تھی۔

"تم یہاں کیسے لائے گئے؟" قدرے سکوت کے بعد اُس نے پُرسکون لہجے میں سوال کیا تھا۔

اس بار میرے زبان کھولنے سے قبل ہی اندر سے کراہ پھر کراہ کی آواز سنائی دی تھی اور میں ویرا کو نظر انداز کرتے ہوئے اپنی خواب گاہ سے نکل کر سلطان شاہ کی طرف دوڑتا چلا گیا۔

اس طرف خاصی ہنگامہ آرائی ہو چکی تھی۔ ویرا کا دراز قامت ساتھی پستول ہاتھ میں لیے غضب ناک تیوروں کے ساتھ راہداری میں موجود تھا۔ میرے قدموں کی دھمک محسوس کرتے ہی وہ پلٹا تھا اور اُس نے سختی کے ساتھ اپنے پستول والے ہاتھ کو جنبش دے کر مجھے اپنی جگہ رک جانے کا حکم دیا تھا اور مجھے مشینی انداز میں رک جانا پڑا۔

اس سے آگے سلطان شاہ اپنی لہولہان پنڈلی کو دونوں ہاتھوں سے تھامے دراز قامت کو کینہ توز نظروں سے گھور رہا تھا اور قالین پر ایک اور شخص بے حس و حرکت اوندھا پڑا ہوا تھا۔ اس کی پشت پر بائیں جانب کوئی کاری زخم آیا تھا جس سے خون ابل ابل کر قالین پر پھیلتا جا رہا تھا۔

فضا میں پھیلی ہوئی بارود کی بو اور دوسری علامتوں کی جانب سے یہ اندازہ کرنا دشوار نہیں تھا کہ قالین پر بے حس و حرکت پڑا ہوا شخص ویرا ہی کا ساتھی تھا جسے وہ مکان کی تفصیلی تلاشی کے لیے اُدھر چھوڑتی ہوئی اندر میری طرف آئی تھی اور وہ شخص بے جو

سلطان شاہ کی خنجری کا نشانہ بن گیا ہوگا۔ زخم کے مقام اور زخمی کے بے حس و حرکت جسم کو دیکھتے ہوئے یہ شبہ ہو رہا تھا کہ اس کی روح قفسِ عنصری سے پرواز کر چکی تھی اور شاید ویرا کا دراز قامت ساتھی بھی اس حقیقت سے واقف ہو چکا تھا ورنہ اب تک اسے اپنے ساتھی کی امداد میں مصروف ہو جانا چاہیے تھا۔

میرا اندازہ تھا کہ سلطان شاہ نے شاید دراز قامت پر بھی خنجری سے حملہ کرنے کی کوشش کی تھی اور اس نے اپنی مدافعت میں فائر کر کے سلطان شاہ کی بائیں پنڈلی کو زخمی کر دیا تھا۔

دراز قامت کی دھمکی پر میں اضطراری طور پر اپنی جگہ رک گیا مگر چند ثانیوں میں صورتِ حال کا ادراک ہوتے ہی میں نے پھر کر گرد و پیش کا جائزہ لیا۔

"میرے ساتھی سے زیادہ تمہارا ساتھی زخمی معلوم ہوتا ہے۔ تمہیں اس کی مدد کرنی چاہیے۔" میں نے اپنی جگہ سے ایک قدم آگے بڑھتے ہوئے ہمدردانہ لہجے میں کہا۔

"وہیں رکے رہو۔" وہ ایک جھٹکے کے ساتھ اپنا پستول والا ہاتھ میری طرف بڑھاتے ہوئے غرایا۔ "میرے ساتھی کی فکر نہ کرو، وہ ہر قسم کی مدد سے بے نیاز ہو چکا ہے۔"

"کیا؟" میں نے مصنوعی حیرت کے ساتھ سوال کیا۔ "اتنی خاموشی کے ساتھ مر گیا؟"

"اب کوئی حرکت کی تو تم اس سے زیادہ خاموشی کے ساتھ مرو گے۔" وہ سرد لہجے میں بولا۔

"اگر تم اپنے ساتھی کی موت کے بارے میں اتنے ہی پُریقین ہو تو مجھے اپنے ساتھی کی دیکھ بھال کرنے دو۔ اس کی ٹانگ بُری طرح زخمی معلوم ہوتی ہے۔" میں نے خوشامدانہ لہجہ اختیار کرتے ہوئے کہا۔

"یہ مجھ پر چھوڑ دو … کسی اور کا لہو بہا کر وہ خود کب بچ سکتا تھا۔" دراز قامت کا لہجہ بدستور زہر آلود تھا۔ "اگر میں نے ذرا بھی تردد کیا ہوتا تو وہ مجھ پر خنجری پھینک چکا ہوتا۔"

اس وقت میں نے پہلی بار دیکھا کہ سلطان شاہ والی خنجری دراز قامت کے پیچھے دبی ہوئی تھی اور اس کے چمکتے ہوئے پھل پر … کے خون کے داغ نمایاں تھے۔

"تم ٹھیک کہتے ہو۔" سلطان شاہ نے شکستہ انگریزی میں اپنا … کرتے ہوئے قدرے بلند لہجے میں کہا۔ "تمہیں اس مردود … کی کوئی ضرورت نہیں۔"

"… تو ابھی دوسری پنڈلی کو بھی ادھیڑ ڈالوں گا۔" … نے تیش میں آ کر کہا۔ "اور اس … سے … تمہاری فریاد بھی نہ سن سکے گا۔"

"تھوڑی سی ٹھنڈی رکھو قبل۔" اچانک ویرا کی سرد لیکن سپاٹ آواز گونجی۔ "میری موجودگی میں دوسروں کے اشاروں پر ناچنا تمہیں زیب نہیں دیتا۔"

"الزام؟" ویرا کی الزام تراشی پر وہ سراپا احتجاج بن گیا۔ "یہ تم کیا کہہ رہی ہو؟ تم نے دیکھا نہیں کہ اس کالے خبیث نے پنڈی کو بے رحمی سے ہلاک کر دیا ہے اور میرے ہاتھوں مرنے سے ابھی تک محفوظ ہے۔"

"میں سب دیکھ چکی ہوں، اسی لیے کہہ رہی ہوں کہ تمہیں ان دونوں کے ہاتھوں میں نہیں کھیلنا چاہیے۔ تمہیں اشتعال دلا کر کسی غلطی پر مجبور کرنا چاہتے ہیں جس کے نتیجے میں بازی ان کے حق میں پلٹ جائے۔ میں انہیں اچھی طرح جانتی ہوں۔ ایڈی سے محروم ہونے کے بعد تمہیں فکر … ہو گئی ہے اس لیے اب ہمیں محتاط رہنا چاہیے۔"

ویرا دراز قامت سے مخاطب تھی مگر میں اسے بہت قریب سے دیکھ چکا تھا اس لیے اس کی رگ رگ سے واقف تھا۔ میں نے فوراً ہی اس کے الفاظ میں پوشیدہ پیغام کو محسوس کر لیا۔ اس نے بہت لطیف پیرائے میں مجھے آگاہ کر دیا تھا کہ وہاں ان دونوں کے علاوہ کوئی اور موجود نہیں تھا جب کہ مجھے ناہید نے اس پُرتعیش قید خانے کے باہر ہر وقت مستعد مسلح محافظوں کی کہانی سنائی ہوئی تھی جو ان حالات میں قرینِ قیاس بھی لگتی تھی۔

"تم فکر مت کرو۔" قبل نے پُرغرور لہجے میں ویرا سے کہا۔ "تمہیں ہاتھ بھی نہیں ہلانا پڑے گا اور میں محض ٹھُکے مار مار کر ان دونوں کو زمین چٹوا دوں گا۔"

میں اس وقت ویرا کی طرف متوجہ تھا۔ میں نے پل بھر کے لیے اس کی آنکھوں میں وحشیانہ چمک ابھرتے دیکھی مگر وہ بولی تو اس کی آواز پُرسکون تھی۔

"تم ان دونوں سے طاقت ور ضرور ہو مگر یہ بلا کے مکار اور چالباز ہیں۔ تمہارے زخمی ہونے کے بعد میں تنہا ان دونوں کو نہ سنبھال سکوں گی۔"

ویرا کے الفاظ پر قبل کا ردعمل میری توقع کے عین مطابق تھا۔ اس کے منہ سے بے اختیار کئی غلیظ گالیاں نکلی تھیں۔ پھر وہ بُرا سا منہ بناتے ہوئے بولا تھا۔ "میں تمہارے بارے میں مدت سے بہت کچھ سنتا آیا ہوں لیکن مجھے افسوس ہے کہ تم قبل کی طاقت اور کارناموں سے یکسر بے خبر ہو۔ میں نے اسپین میں ایک سانڈ کے سر پر گھونسا مار کر ناک کے راستے اس کا بھیجا بہا دیا تھا۔ میرے سامنے یہ دونوں تو بالکل حقیر سے کیڑے ہیں۔"

وہ شہ زور ضرور تھا مگر عقل سے اسی قدر یتیم نظر آ رہا تھا۔ ویرا جیسے مخصوص انداز میں اس کی انا پر تازیانے لگا رہی تھی … اور وہ بہت جلد بھڑک جانے پر تُلا جا رہا تھا۔

"تم سامنے ہوتے تو اس الزام تراشی پر تمہارا منہ نوچ لیتی۔" ویرا پھر چراغ پا ہو گئی۔ "مجھ سے بات کرنا ہے تو ہوش میں رہ کر کرو ورنہ خاموشی سے ڈیڈی کا فون پر سر گن گن لیتے رہو۔ مجھے کیا ضرورت تھی کہ اسے مروانے کی؟ تم نے سنا نہیں کہ وہ ایک گھونسے میں ڈیڈی کا حلیہ بگاڑ سکتا ہے بلکہ مجھ پر اپنی طاقت کی دھاک بٹھانا چاہتا تھا اور میرے سمجھانے کے باوجود باز نہ آیا۔"

"زیادہ طاقت عقل پر اثر انداز ہوتی ہے۔ وہ تمہاری چالاکی نہیں سمجھ سکا جب کہ میں تمہارا مقصد بھانپ گیا تھا۔ تم بظاہر اسے روک رہی تھیں لیکن درحقیقت اس کی انا کو ابھار کر اسے مقابلے پر اکسا رہی تھیں۔"

"تم اس مصر کے سربراہ ہو لہٰذا اپنی رپورٹ کے ساتھ میری اور اس کی گفتگو کا ٹیپ بھی بھیج دینا میرے بڑے خود فیصلہ کر لیں گے کہ میری نیت کیا تھی؟"

"میں کوئی ٹیپ کہیں نہیں بھیجوں گا۔ اپنے معاملات کی تم سے خود وضاحت چاہتا ہوں۔"

"تمہارا کوئی معاملہ نہیں۔" ویرا نے سرد مہری کے ساتھ جواب دیا۔ "کرائے کے لوگوں کو جواب دینا میری توہین ہے جن کا معاملہ ہے وہی مجھ سے باز پرس کا حق رکھتے ہیں۔"

"تمہارے دل میں ڈیڈی کے لیے نرم گوشہ موجود ہے؟"

وہ میرے اس سوال پر انکار کر رہی تھی مگر پیٹر ایچ کے استفسار پر چونک گئی۔ "ہاں ہے مجھے اس سے محبت ہے اس پر بھروسا ہونے کے باوجود میں اسے زندہ دیکھنا چاہتی ہوں۔ تم کیا بگاڑ سکتے ہو میرا؟"

"اور میرے لیے؟" جی لائیڈ نے وہ سوال ایک باپ کے جذبے کے ساتھ کیا تھا۔

"سامنے ہوتے تو سینڈل ہاتھ میں لے کر جواب دیتی۔" ویرا نے اسے ایک مرد کا روایتی سوال سمجھ کر تلخ لہجے میں جواب دیا۔

جارجی صوفے پر نیوشہ وہ اسپیکر پر پیٹر ایچ کی ایک گہری سانس کی آواز ابھری۔ شاید وہ ویرا سے اتنے تلخ جواب کی توقع نہیں کر رہا تھا۔

وہ خود عجیب سی ذہنی کیفیت سے دوچار تھا اور اس نے خود ہی ویرا سے بیٹے ٹونی کو اپنے لیے سوہان روح بنایا ہوا تھا اگر ویرا اپنے دعوے میں جھوٹی تھی تو جی لائیڈ جیسے سنگدل آدمی کے لیے بہت آسان تھا کہ اپنی ذات کو بدنامی سے بچانے کے لیے وہ خاموشی کے ساتھ مدتوں پہلے ویرا کو ٹھکانے لگوا دیتا۔ ایک فرانسیسی حسینہ اور مجبور لڑکی کے بارے میں اپنا مقام کا فیصلہ صادر کر کے جی لائیڈ نے ویرا پر اپنی شفقت بالکل واضح کر دی تھی۔

لیکن دوسری طرف وہ اپنے اور ویرا کے رشتے کے بارے میں اپنی زبان سے کوئی اعتراف کرنے کے لیے تیار نہیں تھا۔ جب میں نے ویرا کے دعوے کے سلسلے میں اس سے سوال کیا تو وہ برہم ہو گیا تھا اور اس وقت بھی وہ بلاواسطہ ویرا سے ہم کلام ہونے کے باوجود اسے یہ نہیں بتا رہا تھا کہ وہ پیٹر ایچ نہیں بلکہ جی لائیڈ تھا۔ پیٹر ایچ بن کر وہ ویرا سے گالیاں کھا رہا تھا۔ اشتی کے معاملات میں اسے تنبیہ کرتے ہوئے بار بار یہی دے رہا تھا اور ویرا کو باخبر کیے بغیر یہ امید بھی کر رہا تھا کہ وہ خود ہی اپنے رویے کی اصلاح کر کے محض جی لائیڈ کے سامنے اس کا احترام کرے گی۔

وہ عجیب صورت حال تھی وہ چاہتا تو ویرا کے سامنے اپنی حقیقت کا اعتراف کرتے ہوئے اس کے سر پر ہاتھ رکھ کر سارا معاملہ ختم کر سکتا تھا۔ باپ کو سامنے پا کر برسوں کی ترسی ہوئی ویرا خود اس کے قدموں سے لپٹ جاتی لیکن وہ ویرا سے الگ رہتے ہوئے بھی ہر لمحے اس کی نگہداشت کرتا رہتا تھا۔ وہ جرائم کی دنیا کا بے تاج بادشاہ تھا اس کی اپنی ایک مخصوص سوچ تھی وہ ویرا کو شفقت پدری سے محروم رکھنے کے باوجود اسے اپنا جانشین بنانے کے لیے کوشاں تھا۔ اس راہ میں ویرا کے لیے سب سے بڑی رکاوٹ اس کا لڑکی ہونا تھا مگر جی لائیڈ نے ڈان مرسیا تو کے کمزور کردار میں ویرا سے قریب ہو کر اسے لیے پا خود بخود جاننے سے دور ہی کر لیا تھا کہ اب ویرا بالکل بے جواب ہو چکی تھی اس کے نزدیک اس کا عورت ہونا یا نہ ہونا یکساں تھا کیوں کہ اس کی ذات سے ڈان مرسیا تو نے وہ جوہر تلاش کر کے نمایاں کر دیا تھا جس کی بنا پر عورت اپنے عورت ہونے پر ناز کرتی ہے وہ باپ تھا مگر خود کو باپ کہلوانے پر آمادہ نہیں تھا۔ ویرا اپنی ولدیت کی متلاشی تھی اور کوئی اسے اپنی بیٹی تسلیم کرنے کے لیے تیار نہیں تھا۔ میرا خیال تھا کہ ان دونوں کے تعلق کا ویرا ہی کی کرتی اس قبیلے کے دوران میں میرے ہاتھ آنے والی تھی مگر جی لائیڈ کے قہر کے خوف سے میں اپنی زبان بند رکھنے پر مجبور تھا۔

"یہ میری بدنصیبی ہے ویرا کہ تم مجھ سے اتنی متنفر ہو۔ بیٹھ کر دیکھو تو تم پیٹر ایچ کے دل میں اپنے لیے بہت سے جذبے پاؤ گی۔" جی لائیڈ کی آواز رنجیدہ ہو گئی۔

"کبھی تمہارا سینہ چیر سکی تو تمہارا دل چیل کوؤں کو کھلا دوں گی۔ مجھے تم جیسے گھٹیا اور ناکارہ آدمی کے دل میں بسنے کی کوئی خواہش نہیں ہے میرے لیے ڈیڈی ہی کافی ہے۔"

"مجھے بھی تم سے عشق نہیں ہے بس چاہتا ہوں کہ تم میری طرف آ جاؤ۔" پیٹر ایچ کا لہجہ ایک دم شوخ ہو گیا۔ "اب تم..."

شاہ کو ساتھ لے کر وہاں سے چلی جاؤ تاکہ میں اپنے دوسرے کام نمٹا سکوں۔"

"اور اگر میں ڈیتی کو بھی ساتھ لے جانا چاہوں؟"

"میں تمہیں نہ روک سکوں گا لیکن میری ساری محنت برباد ہو جائے گی۔ وہ لوگ ڈیتی کے بغیر مجھے ایک پیسہ بھی نہیں دیں گے۔ تم اس بات سے اچھی طرح واقف ہو۔"

"اور ان لوگوں کا کیا ہوگا؟" ویرا نے اپنے دست ولی پر نگاہ ڈالتے ہوئے سوال کیا۔

"تم انہیں بھول جاؤ۔ مُردوں کی دیکھ بھال بھی میرے ہی فرائض میں شامل ہے۔"

"لیکن میں یہاں تنہا نہیں رہ سکتا۔" میں نے پہلی بار مداخلت کرتے ہوئے احتجاج کیا۔

"شٹ اپ۔" پیٹرارچ کی آواز ایک دم غراہٹ میں تبدیل ہو گئی۔ "تم یہاں مہمان نہیں، میرے قیدی ہو۔"

"ایسی صورت میں ویرا میرے ساتھی کو یہاں سے نہ لے جا سکے گی۔" اس کی قلابازی پہ مجھے بھی یک بیک تاؤ آ گیا۔ "ہم دونوں کے لاکھ اختلافات سہی مگر تم اس سے فائدہ نہ اٹھا سکو گے۔"

"پھر تم دونوں کو یہیں ٹھکانے لگانا ہوگا۔ میں تمہیں زندہ رکھنے کا پابند نہیں ہوں۔" پیٹرارچ کی سرد اور بے رحمانہ آواز ابھری۔ "وہ لوگ صرف تمہاری بازیابی میں دلچسپی رکھتے ہیں۔ انہیں تمہارے زندہ یا مردہ ہونے سے کوئی غرض نہیں ہے۔"

"پھر شاید ویرا کے لیے امی کی کہانی دلچسپی سے خالی ہو گی۔" میں نے دھمکی دی۔

"تمہارا حشر عبرتناک کر دوں گا۔" غضبناک آواز گونجی۔ "امی ایک حادثے میں مر چکی ہے۔ اگر تم نے دوبارہ اس کا نام لیا تو میرے عتاب سے نہ بچ سکو گے۔"

"موت سے زیادہ عبرت کسی انجام میں نہیں ہوتی اور میں مرنے کے لیے تیار ہوں۔"

"میرے ہوتے ہوئے تم ڈیتی کا بال بھی بیکا نہ کر سکو گے۔" ویرا بول اٹھی۔ "اب میں امی کی کہانی ضرور جاننا چاہوں گی۔ تم ڈیتی کو اٹھا لو بیٹے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم بغاوت پر آمادہ ہو؟"

"تمہاری دنیا اور کب تک جواب دے گی جو اب بغاوت کر دوں گی؟" اس نے ترنت ہی بیچ میں کہا اور میرے شانے پر ہاتھ مار کر خاموشی سے ساتھ والوں سے کھسکنے کا اشارہ کیا۔

"میں ساتھ اب یہاں سے ہٹ کر میرے اور تمہارے درمیان آ گیا ہے۔" بھی لائٹ یا پیٹرارچ کی مشتعل آواز سنائی دی۔ "اور میں جلدی میں تمہاری رپورٹ کیسے یا ان لوگوں کو درمیان میں لائے بغیر خود تم سے نمٹوں گا۔"

"مجھے تمہاری مردانگی اور زبان پر بھروسا نہیں ہے۔ کاش تم اپنے اس عہد پر قائم رہ سکو۔" ویرا وہ الفاظ ادا کرتے ہوئے میرے پیچھے خواب گاہ سے نکل آئی۔

میں اس سے کچھ پوچھنا چاہ رہا تھا اور اسے کچھ بتانا بھی چاہتا تھا لیکن وہ اچانک ہی بہت زیادہ محتاط اور عجلت میں نظر آنے لگی تھی۔ اس نے اشارے سے مجھے بالکل خاموش رہنے کی ہدایت کی تھی۔ ہم دونوں تیزی کے ساتھ سلطان شاہ تک پہنچے اور اسے بھی خاموشی سے اپنے ساتھ لے کر اس قید خانے سے نکاسی کے راستے کی طرف ہو لیے۔

وزنی چوبی دروازہ مقفل تھا۔ ویرا اپنے دو ساتھیوں کے ہمراہ اس راستے سے گزر کر اندر داخل ہوئی تھی اور دوری ساتھیوں کو واپس لے جا رہی تھی۔ فرق صرف اتنا تھا کہ اس کے ہمراہ آنے والے اندر پہنچنے کے بعد زندگی کی حرارتوں سے محروم ہو چکے تھے اور ہمیں قید سے رہائی مل رہی تھی۔

ویرا نے مخصوص انداز میں ٹھہر ٹھہر کر پہلے تین مرتبہ پھر پانچ مرتبہ اس چوبی دروازے پر اپنی پوری ہتھیلی کی ضرب سے دستک دی تھی اور دروازہ فوراً ہی یوں کھل گیا تھا جیسے ان دستکوں سے کوئی مشینی نظام متحرک ہو گیا ہو۔ دروازے سے باہر چمکتے ہوئے آسمان پر نظر پڑتے ہی میں نے بے اختیار گہرے سانس لیے اور دروازے سے گزرنا چاہا لیکن چست لباس میں ملبوس دو مسلح محافظوں نے میرا اور سلطان شاہ کا راستہ روک لیا۔

ان میں سے ایک کے ہاتھ میں عجیب ساخت کی فولادی چابیاں تھیں اور دوسرا اپنے شانے سے لٹکی ہوئی سب مشین گن اتار چکا تھا اور ان دونوں کی تیز نظریں ہم پر جمی ہوئی تھیں۔

"ہٹ جاؤ۔" ویرا نے ان دونوں کے درمیان سے گزرتے ہوئے کہا۔ "ان دونوں کو میں اپنے ساتھ لے جا رہی ہوں۔"

"مگر مادام! ہمیں بتایا گیا تھا کہ تم ایک کو ساتھ لے جاؤ گی دوسرا یہیں رہے گا۔" چابی والے سفید فام نے محتاط اور مؤدبانہ لہجے میں ویرا کو آگاہ کیا۔ "پیٹرارچ تمہارے ساتھ آنے والے بھی کہیں نظر نہیں آ رہے۔"

"تو کیا یہاں سے جانے کے لیے مجھے تم دونوں کو پوری رپورٹ دینا پڑے گی؟" ویرا نے برہمی کے عالم میں سوال کیا۔

"تم جانتی ہو کر بھی یہ بات سے سر مو انحراف کی ہمیں اجازت نہیں ہے۔" وہی کلید بردار معذرت خواہانہ لہجے میں بولا۔ "ہمیں تو یہ بھی علم نہیں کہ تم لوگ کسے لے جانا اور کسے چھوڑنا تھا۔ یہ بات صرف تمہارو کی ہے۔"

وریا نے غصیلے انداز میں اپنے کوٹ کی اندرونی جیب میں ہاتھ ڈالا اور بند مٹھی میں کوئی چیز نکال کر ان کے سامنے کر دی جسے دیکھتے ہی وہ رکوع کے انداز میں اس کے سامنے جھکتے چلے گئے اور اس نے اپنے ہاتھ میں تھامی ہوئی چیز دوبارہ اسی رازدارانہ انداز میں واپس اپنی جیب میں ڈال لی۔

ہم دونوں ان کے سیدھے ہونے کا انتظار کیے بغیر آگے بڑھ گئے مگر میرے دل میں اس چیز کے بارے میں تجسس جاگ اٹھا تھا جسے دیکھتے ہی محافظوں کا رویہ بدل گیا تھا۔

***

وہ چاروں طرف چٹانوں میں گھرا ہوا کوئی بہت ہی محفوظ اور پُراسرار مقام تھا جہاں تا حد نظر اس ہولناک قید خانے کے علاوہ کوئی عمارت نظر نہیں آ رہی تھی۔ اس عمارت کی بیرونی ساخت چوکور اور بالکل سیدھی تھی۔ اس کے ایک طرف مختصر سا باغ تھا اور کافی جگہ چھوڑ کر کنکریٹ کی تین چار فٹ اونچی دیوار پر چاروں طرف آہنی جنگلے نصب تھے جنھوں نے احاطے کی صورت اختیار کر لی تھی۔ وہیں کچھ فاصلے پر مکمل آہنی باڈی والی بند لینڈ روور کھڑی ہوئی تھی جس میں سامر وریا وہاں تک آئی تھی۔

سیاہ لینڈ روور کے ٹائر اور باڈی کا نچلا حصہ دھول میں اٹا ہوا تھا جس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس عمارت تک رسائی کے لیے گاڑی میں کافی دیر تک کچے راستے پر سفر کیا گیا تھا۔

"یہ کون سی جگہ ہے؟" جب وریا لینڈ روور کے دروازے کا قفل کھول رہی تھی تو میں اپنے اس سوال کو نہ روک سکا۔

"یہ عمارت عرف عام میں ٹورچر کیمپ کہلاتی ہے۔" وہ ڈرائیونگ سیٹ سنبھالتے ہوئے بولی اور میں دوسری طرف سے گھوم کر پسنجر سیٹ پر پہنچ گیا۔ سلطان شاہ نے عقبی نشست سنبھال لی تھی۔

"اس کا مصرف کیا ہے؟" میں نے پوچھا۔

"ایک مصرف تو تم ملاحظہ کر چکے ہو۔" اس نے انجن اسٹارٹ کر کے گاڑی کو آگے بڑھاتے ہوئے مسکرا کر کہا۔ "میں بھی یہاں دوسری بار آئی ہوں۔ پہلی مرتبہ یورپ کے نمائندوں کے اجلاس میں شرکت کرنے آئی تھی۔ ہو سکتا ہے کہ عام دنوں میں یہاں کچھ اور بھی ہوتا ہو۔"

"تم نے محافظوں کو جیب سے کیا چیز نکال کر دکھائی تھی؟"

"وہ میری شناخت و دریافت ہے اور میرے تجربے کی تصدیق کا ذریعہ ہے۔" اس نے یہ کہتے ہوئے اپنی جیب سے ایک طلائی سکہ نکال کر میری طرف بڑھا دیا جس کے دونوں جانب سے ابھری ہوئی ایک حسین انسانی آنکھ اُبھری ہوئی تھی۔ طلائی سکے کے دونوں طرف انسانی آنکھ اس قدر عمدہ اور مکمل انداز میں ڈھلی ہوئی تھی کہ اس کی ایک ایک پلک نمایاں تھی اور پتلی کا شیڈنگ کے بغیر مہارت سے ندرت کمال نقاشی کی گئی انسانی لباس سے باہر معلوم ہوتا تھا۔ سکے کے پس منظر پر سفید آنکھ دور ہی سے نمایاں طور پر نظر آ سکتی تھی۔

میں نے تفصیلی جائزہ لے کر وہ سکہ اپنی جیب میں ڈالا تو وریا بری طرح تلملائی تھی۔ اس نے سکہ واپس لینے کے لیے مجھ سے بہت بحث کی مگر میں کسی بُرے وقت کے لیے اس طلسماتی سکے کو اپنے پاس محفوظ رکھنے کا فیصلہ کر چکا تھا لہٰذا وریا کو ہار ماننا ہی پڑی۔

وہ ہمیشہ سے ایسے سکوں کے بارے میں حساس تھی جن کو حاصل کرنے والے شخص میں آئی مین کہلانے کے ... تک اس مقام پر نہیں پہنچی تھی کہ خود بھی ایسے سکے کی مالک ہوتی لیکن داؤد کو ہلاک کرنے کے بعد اسے خوش قسمتی سے اس کی جیب سے وہ طلسمی آنکھ مل گئی تھی۔ وریا کا خیال تھا کہ داؤد کو گروپ نائن کی سربراہی کے ساتھ ہی وہ سکہ دیا گیا تھا تاکہ وہ کسی بھی مرحلے پر اپنے اختیارات ... احساس میں مبتلا نہ ہو ورنہ یورپ سے باہر شخص کے ... اس خفیہ شناخت کا رواج نہیں تھا۔

اس سکے کے مالک آئی مین سے مشن میں کسی کو کوئی ... شناخت طلب کرنے کا استحقاق نہیں تھا اور جو ایسی جرأت کا مرتکب ہوتا اسے آئی مین اپنی مرضی کے مطابق مواخذے کے بغیر قتل بھی کر سکتا تھا۔ اس شناختی سکے کی اہمیت کے پیش نظر ... ذہن میں یہ خیال پیدا ہونا لازمی تھا کہ داؤد کی موت کے بعد ... طرف سے گمشدہ سکے کی تلاش میں بھرپور کوششیں کی گئی ہوں ... میں ناکامی کے بعد مشن کے سربراہ وہ لوگوں کو ... ان کا ایک شناختی نشان مشن سے باہر ... کے نیٹ ورک میں چلا گیا ہے ... اہمیت سے واقف ہونے کے بعد کسی بھی وقت ... تنظیم کے مفادات کے خلاف استعمال کر سکتا ہے۔

"وہ داؤد کی موت بلکہ اس ... آئی کی گمشدگی کے بعد ... تلاش کی مہم میں شدت آئی ہے۔ وہ لوگ داؤد کی موت کو ...

نہیں لیے ہیں۔"
"ہم حفاظت سے کوئی فرق نہیں پڑے گا۔ اس وقت ہم جتنا آگے ہیں، ہمیں مطلوب ذرائع مل گیا تو وہ دونوں راست تم دونوں کو یہاں سے نکلوانے کا بندوبست کرسکتا ہے۔"
"اور عزالہ کا کیا ہوگا؟" میں نے مضطربانہ لہجے میں سوال کیا۔
"تم یہاں سے نکل کر بھی اس کے لیے کچھ نہیں کرسکو گے لہٰذا فی الحال تمہیں اس کو بھولنا ہوگا۔" وہ سنجیدگی کے ساتھ بولی۔ "میرے آدمی اس کی تلاش میں مصروف ہیں۔ اگر وہ مل گئی تو تمہارے پاس پہنچا دی جائے گی۔"
"پیٹر اینج بھی اس کا ذکر کر رہا تھا۔ وہ لوگ بھی عزالہ کی تلاش میں ہیں۔ سونا والی کہانی کا ڈرامہ پولیس کے لیے تو کارگر ثابت ہو گئی تھی مگر ان لوگوں کو اس پر شبہ ہے۔"
"مجھے یہ خطرہ لاحق ہے کہ تم لوگوں کے اسمگلر کا بھی عالم دریافت ہو جائے، پہنچنے سے پہلے کہیں ہمارے ہیلی کاپٹر سے اڑا دیے جائیں گے۔" سلطان شاہ کا لہجہ بہت ناراضی بھرا تھا۔
"کیوں؟" وہ چونک کر سوال کیا۔ اس کی نگاہیں فوراً ہی تعاقب نما اٹھتی چلی گئیں اور میں نے بھی اضطراری طور پر سر گھما کر پیچھے ویران علاقے کا جائزہ لیا تھا۔
"پیچھے تو کوئی بھی نہیں ہے، پھر یہ وہم کیوں ہو رہا ہے تمہیں؟" اس نے سلطان شاہ سے پوچھا۔
"تم دونوں باتوں میں مصروف ہو اور میں خالی بیٹھا گنگنا رہا ہوں۔ کانوں میں سن رہا ہوں، مجھے محسوس ہو رہا ہے کہ ہمارا پیچھا کیا جا رہا ہے اور ہم لوگ اس کی نظروں میں ہیں۔" وہ جھجکتے ہوئے بولا۔
"مطلع تو صاف نظر آ رہا ہے، کہیں تمہیں بھی وہم تو نہیں ہو رہا؟" اس نے اس کا مضحکہ اڑاتے ہوئے کہا۔
"اس طرح ہی سمجھو کیونکہ وہ اس طرح سے چلا آ رہا ہے۔" سلطان شاہ نے جھنجھلائے بغیر کہا۔ "ہماری کیمپ سے روانگی کے چند ہی منٹ بعد ہیلی کاپٹر کا شور سنائی دے رہا تھا۔ کبھی قریب آجاتا ہے اور کبھی دور ہو جاتا ہے۔ میرا خیال ہے کہ وہ ہمارے پیچھے بڑے دائرے میں چکر کاٹتے ہوئے نگرانی کر رہا ہے۔"
"اوہ!" وہ بھی مضطرب ہو گئی۔ "تو اتنی دیر سے خاموش کیوں بیٹھے تھے، ذرا دیکھو تو سہی!"
میں اس کی ہدایت سے پہلے ہی کھڑکی کا شیشہ گرا کر سر باہر نکال چکا تھا۔ ہماری گاڑی سے کافی پیچھے زمین سے کافی بلندی پر فضا میں ایک ننھا سا ہیلی کاپٹر نظر آ رہا تھا۔ میں نے سر اندر نکال کر جب ان کو فضا میں ہیلی کاپٹر کی موجودگی کی اطلاع دی تو اس کے چہرے پر گہری تشویش پھیل گئی۔
"سلطان شاہ کا خیال درست معلوم ہوتا ہے کیونکہ شی کے لیے ڈیلٹا کیمپ بہت اہمیت رکھتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اب اس کے قریب ہیلی پیڈ بھی بنا لیا گیا ہو۔"
"لیکن ڈیلٹا کیمپ تو پیٹر اینج کی تحویل میں ہے، وہ باہر کا آدمی ہوتے ہوئے شی کے وسائل کو کیسے حرکت میں لا سکتا ہے؟" میں نے تشویش کے باوجود طنزیہ لہجے میں سوال کیا۔
"ڈیلٹا کیمپ صرف اس کے تصرف میں ہے۔ اس کی حفاظت کے لیے معمول کے مطابق ہر کارروائی کی جاتی رہے گی۔ ذرا کچھ دیر تک اس کی نقل و حرکت پر نگاہ رکھو۔ میں راستہ تبدیل کرتی ہوں۔"
"جب تم حلوہ دال دکھا چکی ہو تو اب ہمارے تعاقب کا کیا جواز رہ جاتا ہے؟ میرا خیال ہے کہ ہیلی کاپٹر کسی اور مقصد کے لیے ہے اور سلطان شاہ بھی وہم میں مبتلا ہو رہا ہے۔"
"وہ تقریباً پرواز بھی تبدیل کر چکا ہوگا۔ تم سن نہیں رہے کہ سلطان شاہ مسلسل اس کی آوازیں سنا رہا ہے۔ اس وقت ہم ایک مغربی ملک میں ہیں، پاکستان میں نہیں جہاں بعض سرکاری ایجنسیاں بھی ایسی سہولتوں سے محروم ہوتی ہیں۔ تم ذرا اس ہیلی کاپٹر کو دیکھنے کی کوشش کرو۔"
مجھے یاد آیا کراچی میں ڈاکٹر ویسٹر کی سربراہی میں ہونے والی بین الاقوامی انسداد منشیات کی کانفرنس میں جب پہاڑی علاقوں میں موجود افیون اور دوسرے لوگوں کی ہیروئن تیار کرنے والی فیکٹریوں کا ذکر چلا تو یہ بات بھی سامنے آئی تھی کہ قبائلی علاقوں کے بعض مخلص اور محب وطن لوگوں کو بھی ہیروئن کی برآمد کے ذریعے علاقے کی مجموعی معاشی خوشحالی کے خواب دکھا کر کارخانے قائم کرنے پر اکسایا گیا تھا اور بہتر تعلیم اور جدید دور کی سہولتوں سے نا آشنا ان لوگوں نے دشوار گزار پہاڑی درّوں اور وادیوں میں ایسے کارخانے قائم کیے تھے جن کی حفاظت ریڈار اور دوسرے جدید ترین مواصلاتی رابطوں کے ذریعے کی جاتی تھی۔ اگر شی کے کارندے خیبر کے دونوں طرف ایسی سہولتیں متعارف کرا سکتے تھے جن سے پاکستان میں قانون کے محافظ بھی محروم تھے تو کوئی وجہ نہیں تھی کہ وہ خود مغربی ممالک میں ان سہولتوں سے استفادہ نہ کرتے۔
میں کھڑکی سے سر باہر نکالے فضا میں بہت دور معدوم ہوتے ہیلی کاپٹر پر نظریں جمائے یہی سب سوچتا رہا۔ ابھی دور فضا میں ہیلی کاپٹر معدوم ہوتے ہوتے ایک بار پھر لمحہ بہ لمحہ واضح ہونے لگا۔ ہوا کی سمت مخالف ہونے کی وجہ سے اس کے انجن یا پنکھوں کا شور نہیں سنائی دے رہا تھا لیکن یہ اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ ہوا باز ایک طویل چکر کاٹ کر دوبارہ ہماری طرف آ رہا تھا۔ اگر اس ہیلی کاپٹر کا تعلق شی سے ہی تھا تو ہم تینوں کے لیے صورت حال سنگین

ہو چکی تھی۔

ہیلی کاپٹر سڑک کے بائیں طرف سرسبز میدانی علاقے پر بلندی پر پرواز کرتا ہوا لینڈ روور سے چند سو گز کے فاصلے تک آ گیا تھا اور پھر اچانک دائیں طرف گھوم کر سڑک کی دوسری جانب تیزی سے بڑھتا ہوا میری نظروں سے اوجھل ہو گیا۔ میں نے خشک ہوا سے جھکی ہوئی گھاس میں سے اندازہ لگایا تو سلطان شاہ اپنی کھڑکی سے ہیلی کاپٹر کی واپسی کے منظر سے لطف اندوز ہو رہا تھا۔

"وہ ہم سے چند سو گز کا فاصلہ رکھ کر ایک بڑے دائرے کی صورت میں پیچھا کر رہا ہے اور ابھی واپس گیا ہے۔" میں نے ویرا کو باخبر کرتے ہوئے کہا۔

"شاید وہ ہمارا پیچھا کر کے منزل کا تعین کرنا چاہتے ہیں۔ اسی لیے میں نے گاڑی کا رخ جنوب کے بجائے انٹش فورڈ کی طرف موڑ دیا ہے تاکہ انھیں یہ اندازہ نہ ہو سکے کہ ہم ساحل کی طرف نکلنا چاہتے ہیں۔" وہ آہستہ سے بولی۔ "میرا خیال ہے کہ ہمیں گاڑی سے باہر نکل کر ہوا باز کے ردعمل کا جائزہ لینا چاہیے۔"

"وہ غیر مسلح نہیں ہوگا۔" میں نے کہا۔ "کھلے آسمان کے نیچے اس نے ہماری جھلک بھی دیکھ لی تو وہ ہمیں اپنی مشین گن کی بوچھاڑ سے بہ آسانی بھون ڈالے گا۔"

"ادھر خودرو گھاس میں ہم آسانی سے خود کو چھپا سکیں گے۔" وہ بائیں طرف لہلہاتی ہوئی ہریالی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے بولی۔ "وہ ویسے بھی زیادہ نیچے آنے کی غلطی نہیں کرے گا۔ اسے خوف لاحق ہوگا کہ کہیں نیچے سے چلائی جانے والی کوئی گولی ہیلی کاپٹر کی تباہی کا سبب نہ بن جائے۔"

"پھر ہمیں گاڑی روک دینی چاہیے۔" میں نے کھڑکی سے سر نکال کر پیچھے فضا کا جائزہ لینے کے بعد کہا۔ "ابھی تک وہ واپسی کے لیے نہیں گھوما ہے۔ وہ لوٹ آیا تو پھر اگلے حملے کا انتظار کرنا ہوگا۔"

"پیچھے سے اسٹین گن لے لو۔" ویرا نے لینڈ روور کچے میں اتار کر بریک لگاتے ہوئے سلطان شاہ سے کہا اور پھر ہم تینوں نے گاڑی سے اتر کر بائیں طرف اُگی ہوئی لمبی خودرو گھاس کے میدان میں دوڑ لگا دی۔ ایک دوسرے کے پیچھے کئی گز اندر گھسنے کے بعد ویرا نے آس پاس سے کافی گھاس توڑ کر اپنے سر پر جما لی تاکہ ہیلی کاپٹر کے قریب آنے پر دیکھے جانے کے خدشے کے بغیر کھڑی ہو کر صورتِ حال کا جائزہ لے سکے۔ ہم دونوں بھی اس کے قریب ہی کھڑے ہوتے تھے۔ سلطان شاہ اسٹین گن کا میگزین چیک کر رہا تھا اور میری نگاہیں واپس آنے والے ہیلی کاپٹر پر مرکوز تھیں۔

فاصلہ کم رہ جانے پر میں سلطان شاہ کے ساتھ گھاس میں

رک گیا۔ ہیلی کاپٹر کا دبا دبا اُبھرتا شور تیزی کے ساتھ قریب آ گیا۔ اس دوران میں ویرا مسلسل تبصرے کرتی جا رہی تھی تاکہ ہم دونوں بھی بدلتی ہوئی صورتِ حال سے پوری طرح باخبر رہ سکیں۔

اس بار ہیلی کاپٹر گاڑی سے دور دور واپس لوٹنے کے بجائے چکر لگاتا ہوا عین گاڑی کے اوپر سے گزر رہا تھا۔ شاید پائلٹ کو یہ دیکھ کر تشویش ہوئی تھی کہ اس بار لینڈ روور سڑک پر متحرک نہیں تھی۔ ... ہوا چکر کاٹنے کے بجائے قریب سے لوٹا تھا اور پھر اس نے ایک مختصر سے وقفے میں لینڈ روور کے گرد کئی چکر کاٹنے کے بعد گھاس کے میدان پر پرواز شروع کر دی تھی۔ ویرا کے اندازے کے عین مطابق پائلٹ نے نیچی پرواز کرنے کا خطرہ مول نہیں لیا تھا جس کی وجہ سے ہمارے دیکھ لیے جانے کا امکان بہت کم رہ گیا تھا۔

پائلٹ نے مختلف سمتوں اور زاویوں سے سڑک کے دونوں طرف میدان پر کافی دیر تک نیچی پرواز کی مگر ہمارا سراغ لگانے میں کامیاب نہ ہو سکا۔ اس علاقے میں خودرو گھاس کی اتنی کثرت تھی کہ کئی سو افراد بھی سبزے میں روپوش ہو جاتے تو ان کا پتا لگانا محال تھا۔

آخر کار ہیلی کاپٹر لینڈ روور کے اوپر ایک خاص بلندی پر فضا میں معلق ہو گیا۔ ویرا کو لمحہ بھر کے لیے شبہ ہوا کہ شاید کسی کارتوس کی صورت میں نیچے کودنے کا ارادہ ہو مگر اس کا اندازہ غلط ثابت ہوا اور ہیلی کاپٹر دوبارہ آگے بڑھ گیا۔ اس بار اس نے تیزی سے چکر لگاتے ہوئے دوبارہ گاڑی پر چکر لگایا تھا اور تقریباً پوری طرح مطمئن ہونے کے بعد پائلٹ نے اسے سطح البحر سے ... کافی قریب ہی کہیں اتار لیا اور فضا انجن اور پنکھوں کے کان پھاڑنے والے شور سے گونجنے لگی۔ فضا صاف ہوتے ہی ہم دونوں بھی اُٹھ کھڑے ہوئے۔

اس وقت صورتِ حال بہت خطرناک اور سنسنی خیز تھی۔ دونوں حریف ایک دوسرے کے عزائم سے بے خبر قریب قریب تھے۔ ہمارے لیے گھاس اور جھاڑیوں کے پار دیکھنا محال تھا لہٰذا اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ ہیلی کاپٹر میں کتنے افراد سوار تھے اور وہ لینڈنگ کے بعد کس قسم کی کارروائی کا ارادہ رکھتے تھے۔ ہیلی کاپٹر کے مسلسل چلتے ہوئے انجن سے یہ اندازہ ضرور ہو رہا تھا کہ وہ زیادہ دیر تک وہاں رکنے کے قائل نہیں تھے۔

میں اس وقت پیش قدمی کر کے انھیں خوف زدہ کرنے کے حق میں تھا جبکہ ویرا ان سے ذرا بھی الجھنے کے موڈ میں نہیں تھی۔ مجھے خوف تھا کہ لینڈنگ کے باوجود کوئی مزاحمت نہ ہونے پر ان کے دلوں سے ہیلی کاپٹر گرائے جانے کا خوف دور ہو جائے گا اور

جد تھی کوشش بار آور ہوئی اور انجن ہلکے سے جھٹکے کے ساتھ پوری قوت کے ساتھ بیدار ہو گیا۔

ویرا نجی کی تلاش میں ناکام رہی تھی مگر مجھے پورا یقین تھا کہ بیس کا ٹیڑ والوں نے کوئی خفیہ کارروائی کیے بغیر ہمارا پیچھا نہیں چھوڑا ہوگا۔ لہٰذا یہ طے ہوا کہ ہم لوگ لینڈ سے دور سے براہ راست چیتھام جانے کے بجائے ایش فورڈ کی راہ میں پڑنے والے قریب ترین شہر میڈ اسٹون کا رخ کریں اور لینڈ روور وہاں کرائے کے کسی گیراج میں بند کر کے کرائے کی گاڑی میں چیتھام روانہ ہو جائیں۔ وہاں سے واپسی پر ویرا اپنی گاڑی واپس لے کر لندن جا سکتی تھی۔

پروگرام میں اسی تبدیلی کا نتیجہ یہ نکلا کہ جب ہماری کرائے کی کار چیتھام کی حدود میں داخل ہوئی تو فضا میں شام کا دھندلکا پھیل چکا تھا اور مغرب سے آنے والی سمندری ہواؤں میں رچی ہوئی خنکی سے براہ راست ہڈیوں میں اترنے کی کوشش کر رہی تھی۔

ویرا کے لیے وہ نئی جگہ نہیں تھی اس لیے اندھیرا پھیلنے کے باوجود وہ آسانی کے ساتھ سلامٹ کے دیہاتی طرز کے بنے ہوئے کاٹیج پر پہنچ گئی جہاں ایک طرف احاطے میں مویشی بندھے ہوئے تھے۔ کال بیل کے جواب میں مکان سے برآمد ہونے والی ادھیڑ عمر خاتون نے ہم تینوں کو اشتباہ آمیز نظروں سے دیکھا تھا پھر ویرا کے استفسار پر بتایا کہ دھندلکا پھیلنے کے بعد سلامٹ رات گئے تک چیتھام کے واحد پب میں جا بیٹھتا تھا۔ ویرا نے چاہا کہ سلامٹ کو مہمانوں کی آمد کی اطلاع دے کر گھر بلا لیا جائے مگر اس خاتون نے صاف انکار کر دیا وہ سلامٹ کے غصے سے خوف زدہ نظر آتی تھی جو پب میں اپنا ڈسٹرب کیا جانا بالکل پسند نہیں کرتا تھا۔

ویرا سلامٹ کے ساتھ ہمارا معاملہ چپ چپاتے طے کرنا چاہتی تھی اس لیے کسی بھیڑ بھاڑ کے مقام پر سلامٹ سے ملنا نہیں چاہتی تھی مگر اس خاتون کے انکار پر ہمیں مجبوراً پب کا رخ اختیار کرنا پڑ گیا۔ میں دل ہی دل میں خوش تھا کہ [illegible] کے بعد [illegible] بیٹھ کر اطمینان کے ساتھ پینے کا موقع میسر آنے والا تھا۔

ویرا اپنی گاڑی میں چھوڑ کر سلامٹ سے ملنا چاہتی تھی لیکن قدرے بے فکری میسر آتے ہی میں نے اس کی تجویز ماننے سے انکار کر دیا اور ہم چند منٹ بعد ہی کوسٹل ان پہنچ گئے جس کا نام بڑے بڑے نیون سائن میں جگمگا رہا تھا مگر چوبی عمارت کے گیٹ پر وکٹورین طرز کے وہ لیمپ روشنی کے ساتھ جل رہے تھے جو کراچی میں خال خال نظر آنے والی قدیمی بگھیوں پر کوچوان کے پہلو میں روشن نظر آتے ہیں۔

پب کی عمارت کی طرح اس کی دیواریں اور چھت بھی چوبی تھی [illegible] ہونے والا دھواں بڑھتی ہوئی ٹھنڈک کی وجہ سے فضا میں تحلیل ہونے کے بجائے پب کے اوپر ہی بادلوں کا روپ اختیار کیے ٹھہرا ہوا تھا۔ ہم تینوں چوبی دروازے سے گزر کر پب کے ہال میں داخل ہوئے تو میں اندر کی فضا دیکھتے ہی مسحور ہو گیا۔

چوبی فرش اور دیواروں کے علاوہ پب کی آرائش میں بھی لکڑی ہی استعمال کی گئی تھی۔ ایک کونے میں بنے ہوئے [illegible] چھت تک سجی ہوئی الماریاں بھانت بھانت کی [illegible] شراب کی وضع وضع کی چھوٹی بڑی بوتلوں سے سجی ہوئی تھیں [illegible] چمکتی ہوئی پیتل کی ٹونٹیاں لگی ہوئی تھیں [illegible] بھانت بھانت کی بیئر ہینڈل والے مگوں میں انڈیل کر [illegible] کی جا رہی تھی۔ کاؤنٹر کے عقب میں پیتل کی چمکتی ہوئی گھنٹیوں کی قطار ڈوریوں سے اس طرح لٹکی ہوئی تھی کہ بار ٹینڈر [illegible] ایک ہی [illegible] کر کے بیک وقت ساری گھنٹیوں میں خوابیدہ ترنم کو بیدار کر کے پب بند ہونے کا اعلان سنا سکتا تھا مگر [illegible] مرد کا [illegible] کیونکہ اس پب میں کاؤنٹر کے پیچھے کوئی مرد موجود نہیں تھا بلکہ [illegible] اور نوخیز لڑکیاں بنے سنورے چہرے کے ساتھ [illegible] سجائے ساقی گری کر رہی تھیں۔ ان کے [illegible] سیاہ اسکرٹ اور [illegible] بلاؤز نے ان تینوں کو بہت زیادہ نمایاں کیا ہوا تھا اور شاید ان ہی کی وجہ سے نوجوانوں کی کئی ٹولیاں ہال میں پڑی ہوئی نشستوں کو چھوڑ کر کاؤنٹر کے سامنے درختوں کے تنوں سے بنے ہوئے اسٹولوں پر [illegible] خوش گپیوں میں مصروف تھیں۔ ان نوجوانوں میں ساقیوں کے قریب [illegible] اتنی شدید تھی کہ جنہیں بیٹھنے کی جگہ نہیں مل سکی تھی وہ وہیں کھڑے [illegible] رہے تھے مگر درحقیقت لڑکیوں کی طرف متوجہ تھے [illegible] چھلکانے اور گاہکوں کو سرو کرنے کے ساتھ ہی [illegible] چتون اور دل نواز مسکراہٹوں کے ساتھ بار بار ان کی حوصلہ افزائی کر رہی تھیں۔

ہال میں دیوار کے ساتھ چوبی تختوں کی بنچیں بنی ہوئی تھیں جن کے سامنے تپائیاں پڑی ہوئی تھیں۔ اس طرف [illegible] لوگ نظر آ رہے تھے وہ داخلی دروازے کے عین مقابل [illegible] لکڑیوں کا الاؤ روشن تھا اور وسط میں ایک [illegible] کے چھوٹے بڑے آدھے جلے ہوئے ٹکڑے سلیقے سے [illegible] ہوئے تھے۔ آتش دان کے سامنے ایک ادھیڑ عمر شخص [illegible] منقش پیتل کے دستے والی آہنی سلاخ سے آتش دان میں [illegible] کو الٹ پلٹ کر رہا تھا [illegible] کے ذریعے دھوئیں کی مناسب نکاسی کا انتظام ہونے کے باعث ہال میں ذرا بھی گھٹن نہیں تھی۔

پب میں اندر کہیں بھی برقی روشنی نہیں تھی بلکہ مناسب فاصلے پر [illegible] پیتل کے ڈھانچوں اور شفاف شیشوں والی [illegible]

بجلی جہازی روشنیاں تیز لو کے ساتھ جل کر ماحول کو خوابناک بنا رہی تھیں مگر ان لیمپوں میں مٹی کے تیل کے بجائے شاید اسپرٹ استعمال کی جاتی تھی۔ شدید باہر کے مقابلے میں اندر کی گرم اور آرام دہ فضا میں شراب اور تمباکو کے دھوئیں کی ملی جلی بو کے سوا مٹی کے تیل کی چراند کا شائبہ بھی نہیں تھا۔

"یہاں تو الف لیلیٰ بنائی ہوئی ہے۔" سلطان شاہ نے اندر داخل ہوتے ہی اس رومانی فضا میں چند گہرے سانس لیتے ہوئے کہا۔ "شاید اسی ماحول میں اگر یار رہا اپنی قسم توڑتے ہوں گے۔"

"یہ قطعی فطری ماحول ہے۔" میں نے تحسین آمیز لہجے میں کہا۔ "بجلی کی مجبوری ہے نہ پنکھے کی ضرورت لیکن اس شمعی روشنی میں یہ ماحول سوزی لگتا ہے۔"

"اردو شاعری کی ساری ضرورتیں یہاں موجود ہیں۔" وہ کاؤنٹر کی طرف دیکھتے ہوئے بڑبڑایا۔ "مے خانوں میں ایسے ساقی تو مقدر ہی سے ملتے ہوں گے۔"

"دیہی علاقوں میں اب بھی کہیں کہیں ایسے روایتی پب پائے جاتے ہیں جن کے تذکرے سیاحوں کے لیے شائع ہونے والے کتابچوں میں ملتے ہیں۔ باہر سے آنے والے طویل مسافت طے کر کے ایسے پبوں میں آتے ہیں اور اپنی شامیں گزار کر ہلکے ذہن کے ساتھ واپس لوٹ جاتے ہیں۔"

ولیم ساتھ کھڑا ہی خاموشی کے ساتھ پب میں موجود لوگوں کا جائزہ لے رہا تھا مگر اسے سلامت غالباً کہیں نظر نہیں آ رہا تھا۔

"ہیے سلامت!" اچانک ایک بینچ پر بیٹھے ہوئے شخص نے خبیث و بخاقی لہجے میں ہانک لگائی۔ "آگ سے زیادہ دھیلو یہ اکٹھا جلا سکی۔"

ہمارے یہاں پاس کے کئی افراد دیکھی آواز: میں چند لمحے آتش دان کے سامنے کاؤنٹر پر بیٹھا ہوا شخص سیدھا کھڑا ہو گیا جس کے ایک ہاتھ میں اوزار تھا اس کا کچھ سلگتی ہی لگا رہے تھے اس نے تمباکو بھرنا چھوڑا اور پلٹ کر آگ کریدنے والی سلاخ کھونٹی پر لٹکانے لگا۔

ولیم نے بھاری آواز گرم جوشی کے ساتھ اس کی طرف لپکا اور پب میں موجود کئی افراد نے تجسس آمیز نظروں سے ہماری طرف دیکھا تھا لیکن کسی نے کوئی تبصرہ نہیں کیا تھا۔ وہاں لوگ الگ الگ ٹولیوں میں بیٹھے ہوئے تھے لیکن ان سب کے درمیان بے تکلفانہ آشنائی نمایاں تھی۔ جیسا کہ میں نے سنا تھا ایک چھوٹی سی آبادی تھی اس لیے اس پب میں آنے والوں نے رفتہ رفتہ ایک برادری کی صورت اختیار کر لی تھی جس میں کوئی کسی کی بات کا برا نہیں مانتا تھا اور اسی وجہ سے یہ پب غیر رسمی طور پر دو حصوں میں بٹ کر رہ گیا تھا۔ جوان سال تنومند لڑکیاں کاؤنٹر کے آس پاس جمع تھے اور وہاں کا ماحول قدرے زیادہ عمر کے لوگوں کے لیے مخصوص ہو کر رہ گیا تھا جہاں وہ ماضی کی حسرتوں اور ذاتی کمزوریوں کے حوالے سے کھل کر ایک دوسرے پر چوٹ کر سکتے تھے۔

سلامت بہت زیادہ عمر رسیدہ نہیں تھا لیکن اس کا چہرہ دور سے بارعب نظر آ رہا تھا۔ سیدھی کمر، مضبوط قویٰ اور چمکدار آنکھوں کے ساتھ وہ اپنی عمر سے کہیں زیادہ تجربہ کار نظر آ رہا تھا۔

ولیم کو اپنی طرف بڑھتے دیکھ کر وہ لمحہ بھر کے لیے حیرت زدہ نظر آیا لیکن جیسے ہی ولیم قریب پہنچا اس کا منہ حیرت سے کھل گیا۔ اسی عالم میں وہ اپنی جگہ سے آگے لپکا اور پھر پب کے وسط میں دونوں گرم جوشی کے ساتھ ایک دوسرے سے ملے تھے۔

وہ ہم بزرگانہ انداز میں ولیم کے شانے پر ہاتھ رکھ کر ایک گوشے کی طرف بڑھا تھا جہاں میز پر اس کا خالی گلاس رکھا ہوا تھا۔ اس میز پر سلامت کے ہم عمر تین اور افراد بھی موجود تھے۔

"یہ دونوں میرے ساتھ ہیں۔" ولیم نے ہمیں اپنے ساتھ آنے کا اشارہ کرتے ہوئے سلامت سے کہا۔

"اوہ! پہلے کیوں نہیں بتایا تم نے۔" اس نے شکایتی لہجے میں کہا پھر بڑھ کر ہمارا استقبال کیا اور اپنی میز کی طرف گھوم کر اونچی باٹ ولٹر آواز میں بولا۔ "چلو لیری! میری میز خالی کرو، میرے مہمان آ گئے ہیں۔"

اس بار پب میں موجود تقریباً سارے ہی مے خواروں نے گردن گھما کر سلامت کے مہمانوں کا جائزہ لینا ضروری سمجھا تھا مگر سلامت کی میز کے گرد موجود لوگوں نے خاموشی کے ساتھ اپنے مگ اور گلاس سنبھال کر جگہ خالی کر دی تھی۔

میز کے گرد جگہ سنبھالتے ہی سلامت نے سب سے پہلے مشروب کے بارے میں دریافت کیا تھا۔ ولیم کو حالانکہ اسی وقت واپس لندن جانا تھا اور انگلینڈ میں شراب پی کر ڈرائیونگ کرنے والوں کے خلاف سخت قوانین موجود تھے مگر پھر بھی اس نے تلخ بیئر کا ایک بڑا مگ پینے کا فیصلہ کر لیا۔

میں سلامت کے ساتھ بار تک گیا تھا جہاں اس نے پب کے ایک شوخ لڑکی کو آرڈر دیا۔ سلامت کے جاتے ہی نوجوانوں میں قدرے خاموشی کی لہر دوڑ گئی۔ چند قہقہے مسکراہٹوں میں دم توڑ گئے اور اونچی آوازیں سرگوشیوں میں بدل گئیں مگر سلامت نے ان پر نگاہ ڈالنے کی بھی زحمت نہیں کی۔ مجھے اندازہ ہوا کہ سلامت اپنے علاقے میں احترام کی نظروں سے دیکھا جاتا تھا یا پھر لوگ اس سے خائف رہتے تھے۔

ہم دونوں واپس لوٹے تو سلطان شاہ کا منہ پھولا ہوا تھا۔ شاید ہماری غیر موجودگی میں ولیم کے ساتھ اس کی کوئی نوک جھونک ہو گئی تھی

لیکن وہ وقت ان تفصیلات میں جانے کا نہیں تھا لہٰذا ہم دونوں نے سگریٹیں سلگا کر ایک دوسرے کا جام صحت تجویز کرتے ہوئے گلاس کو فضا میں ہلکے سے ٹکرا کر اپنے لب تر کیے اور سلطان شاہ نے ایک لمبے گھونٹ میں ہی بیونیڈ کا گلاس آدھا کر دیا۔

ویرا نے سرسری انداز میں سر گھما کر گردوپیش کا جائزہ لیا پھر کہنیاں میز پر ٹکا کر دھیمی آواز میں سلامت سے بولی۔ "یہ دونوں میرے گہرے دوست ہیں اور خطرات میں گھرے ہوئے ہیں۔"

"یہ جب تک چاہیں میرے پاس رہ سکتے ہیں۔" وہ سگریٹ کا دھواں اگلتے ہوئے فراخ دلی سے بولا۔ "یہاں میں کسی کی مجال نہیں کہ میرے مہمانوں کی طرف غلط نگاہ سے دیکھ سکے۔"

"پولیس بھی ان کی راہ پر ہے۔"

"ہوا کرے۔" وہ بے پروائی کے ساتھ بولا۔ "تم جانتی ہو کہ میں یہاں ان پر کتنا بھروسا ہوں لیکن یہ کتنے دن تک یہاں رک سکیں گے؟ میں شاید اگلے ہفتے باہر چلا جاؤں گا۔"

"میری تو خواہش ہے کہ تم انہیں بھی جلد از جلد انگلینڈ سے باہر نکال دو۔ ان کے لیے یہاں کے حالات دن بدن مخدوش ہی ہوتے چلے جائیں گے۔" ویرا بیئر کا گھونٹ لے کر بولی۔

"کاغذات وغیرہ؟" سلامت نے ٹوکنے والے لہجے میں سوال کیا۔

"سب بندوبست تم ہی کو کرنا ہوگا۔" ویرا نے صاف گوئی سے کام لیتے ہوئے کہا۔ "میں چاہتی ہوں کہ یہ کسی نہ کسی طرح روم تک پہنچ جائیں، وہاں میں سنبھال لوں گی۔"

"ان کے ساتھ کوئی ذاتی سامان وغیرہ تو نہیں ہوگا؟" سلامت نے چند لمحوں کے توقف کے بعد سوال کیا۔

"ہرگز نہیں۔" ویرا پُریقین لہجے میں بولی۔ "تم یقین رکھو کہ تمہارے ساتھ کوئی گھپلا نہیں ہوگا۔ مجھے آسٹن والا قصہ معلوم ہے۔ اس نے ریڈو والسٹ سازش کی تھی اور تمہیں بے وقوف بنا کر کوکین کی بھاری کھیپ یورپ پہنچانے کی کوشش کی تھی۔"

"اور تمہیں معلوم ہے کہ میں نے کھلے سمندر میں اس کے دونوں آدمیوں کو ہلاک کر کے کوکین سمیت سمندر میں شارک مچھلیوں کے حوالے کر دیا تھا۔ میں ہر کام کرتا ہوں لیکن خطرناک منشیات سے ہمیشہ دور رہتا ہوں۔ یہ وہ دھندا ہے جو ایک نہ ایک دن انسان کو لے ڈوبتا ہے۔"

"مجھے خوشی ہے کہ اس دنیا میں آج بھی تم جیسے وضعدار انسان باقی ہیں۔" میں نے مجرم کی جگہ انسان کا لفظ استعمال کرتے ہوئے اپنے دل کی بات کہہ ڈالی۔

"اسی لیے پولیس والے میری عزت کرتے ہیں۔" وہ فخر کے بغیر سپاٹ لہجے میں بولا۔ "وہ اچھی طرح جانتے ہیں کہ میں کیا کرتا ہوں اور کن دھندوں سے دور رہتا ہوں حالانکہ ایسے کاموں کے لیے مجھے بارہا ناقابل یقین حد تک معاوضے کی پیشکش کی گئی ہے مگر میں اپنے اصول نہیں توڑتا۔"

"تم بچ ہو گئے تو بہتر تھا ورنہ بھی دیا ہوا لباس بھی استعمال کرنے لگے۔ ان کا ڈرگ ٹریفک سے دور کا بھی تعلق نہیں ہے۔"

"اس کی ضرورت نہیں پڑے گی۔ مجھے تم پر اعتماد ہے۔"

سلامت دوسرے راؤنڈ کے لیے اٹھنے کا ارادہ کر رہا تھا کہ ہماری میزوں کی دھیمی اور خواب ناک روشنی میں بار کاؤنٹر پر کام کرنے والی ایک سیاہ فام خوبرو دوشیزہ وہاں آ پہنچی۔ سلامت کے لیے کسی کے فون کا پیغام لائی تھی۔

"کون الّو کا پٹھا ہے؟" سلامت نے برا سا منہ بنا کر بڑبڑاتے ہوئے ساتھ پوچھا۔ "یہ لوگ مجھے یہاں بھی چین نہیں لینے دیتے۔"

"اس نے نام نہیں بتایا۔ تم سے بات کرنے پر مصر ہے۔" بلیک دوشیزہ سلامت کے لہجے سے سہم کر بولی۔

سلامت نے ایک جھٹکے سے اپنی جگہ چھوڑ دی اور لمبے لمبے تیز تیز قدموں سے چلتا ہوا کاؤنٹر کی طرف بڑھ گیا۔ دوشیزہ لڑکی اس کے پیچھے تھی۔

"عجیب جنگلی آدمی ہے۔" اس کے چلے جانے پر میں نے تبصرہ کرتے ہوئے ویرا سے کہا۔ "اس دور میں تو نیک نام افسر، تاجر اور صنعتکار تک لمبے ہاتھ مارنے کے چکر میں منشیات کی طرف راغب ہو رہے ہیں لیکن یہ جرائم کی دنیا کا آدمی ہوتے ہوئے بھی اصولوں کو سینے سے لگائے بیٹھا ہے۔"

"اس نے اپنی جوان بیٹی کو ایڈکشن کے کرب ناک عذاب سے گزر کر تل تل کر مرتے دیکھا ہے۔ آخری دنوں میں تو بیچاری کو ایک ایک دن کو طول دینے کے لیے خود مارفین کے انجکشن خرید کر اس کی نسوں میں اتارتا تھا۔ بیٹی کی موت کے بعد اس نے تن تنہا جہنم سے منشیات فروشوں کو مار مار کر بھگایا ہے۔ یہاں شاید ہی معاشرتی خرابیاں ہیں کی شکل میں شراب کے علاوہ کسی اور قسم کی منشیات کی ایک جھلکی بھی نہیں مل سکتی۔"

"پھر اس کی آمدنی کے ذرائع کیا ہیں؟" میں نے پوچھا۔

ویرا نے کچھ کہنے کے لیے منہ کھولا مگر پھر خاموش رہ گئی۔ سلامت واپس آ رہا تھا۔ اس کی چال میں اشتعال نہیں تھا شاید اسے کوئی پریشان کن خبر ملی تھی۔

اپنی جگہ واپس آ کر وہ کئی منٹوں تک خاموشی کے ساتھ باری باری ہمارے چہرے تکتا رہا۔ اس کا انداز اس قدر پُراسرار تھا کہ مجھے اپنے وجود میں چیونٹیاں سی رینگتی محسوس ہونے لگیں۔

"کیا دیکھ رہے ہو سلامت؟ کیا ہمارے بارے میں کوئی خبر ملی ہے؟" ویرا مضطربانہ لہجے میں اس سے سوال کر بیٹھی۔

"ان میں [illegible] کا مجرم کون ہے؟" سلامت نے دھیمی آواز میں

سوال کیا اور میں بری طرح چونک پڑا۔

"یہ الزام اس پر ہے؟" ویرا نے حیرت اور بے یقینی کے عالم میں سلامنشٹ کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے سوال کیا۔ "مگر تم یقین کرو کہ اس کا دامن صاف ہے۔ اسے دشمنوں کی طرف سے پھنسانے کی کوشش کی گئی ہے۔" پھر وہ چونک کر بولی۔ "مگر تم کو یہ اطلاع کیسے ملی؟"

"یہاں پولیس سے میرے مراسم بہت اچھے ہیں۔" وہ پُرسکون لہجے میں بولا۔ "انسپکٹر اسمتھ کا فون تھا۔ اسے کسی نے فون پر اطلاع دی ہے کہ کرسٹل بال میں میرے ساتھ لندن میں ڈکیتی کا ایک مجرم موجود ہے۔"

"اوہ! یہ تو بہت برا ہوا۔ ہمیں واقعی محتاط رہنا چاہیے تھا۔" ویرا مضطربانہ لہجے میں بولی۔ "اخبارات میں شائع ہونے والی تصویر یقیناً بہت سے ذہنوں میں محفوظ رہ گئی ہوگی۔"

"کچھ برا نہیں ہوا۔" وہ اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے بولا۔ "انسپکٹر اسمتھ اپنے ماتحتوں کے ساتھ بیس منٹ بعد یہاں پہنچے گا۔ میں نے اسے صاف بتا دیا کہ آنے والے چند مہمان یا تو گھر میرے مہمان ہیں۔ اگر اس کو ملنے والی اطلاع درست ہوئی تو اس کے آنے سے پہلے میرے مہمان کلب سے نکل جائیں گے۔"

بے اختیار ہم تینوں کے لبوں سے گہرے سانس آزاد ہو گئے۔

"اور اگر اس نے یہاں سے نکلتے وقت ہمیں روک لیا؟" ویرا نے سوال کیا۔

سلامنشٹ کے لہجے میں ناگواری کی لہر دوڑ گئی۔ "اس میں اتنی جرأت ہوتی تو مجھے فون کرنے کے بجائے سیدھا چھاپہ ہی مارتا۔ بہرحال تم گھر جا کر انتظار کرو۔ میں اپنے معمول کے مطابق یہاں سے اٹھوں گا۔ مجھے یہ بھی دیکھنا ہوگا کہ مخبری کس نے کی ہے۔"

"تم اسے اپنے خلاف مخبری کیوں تصور کر رہے ہو؟" ویرا اٹھتے ہوئے ناصحانہ انداز میں بولی۔ "تصویر کی بنیاد پر کوئی بھی اسے پہچان سکتا تھا۔"

"اپنے معاملات کو میں بہتر سمجھتا ہوں۔" وہ تیز لہجے میں بولا۔ "دشمن کا بہت یار لوریٹ میں میرا حوالہ دیا گیا ہے.... اب مجھے دیکھنا پڑے گا کہ تم لوگوں کی آمد کے بعد کون کون کلب سے واپس گیا تھا۔ ان میں سے اسمتھ کے گمنام مخبر کو کھوجنا میرے لیے زیادہ دشوار نہیں ہوگا۔"

"تم کب تک گھر واپس لوٹو گے؟"

"گیارہ بجے جب بند ہوتا ہے، اسی وقت یہاں سے نکلتا ہوں۔ تم گھر جا کر آرام کرو۔ میں تمھارے پہنچنے سے پہلے کیتھی کو فون کر دوں گا۔ وہ تمھارے لیے علیحدہ کمرے کھول دے گی۔"

ہم تینوں اس سے ہاتھ ملا کر نسوانی خنجر کلب سے باہر آ گئے۔

"یہ بھی ممکن ہے کہ اسمتھ کو خبر دینے والا اس کا نتیجہ کے انتظار میں اب تک آس پاس ہی موجود ہو اور سلامنشٹ کے گھر تک ہمارا پیچھا کرے یا دوبارہ انسپکٹر اسمتھ کو فون کر دے۔" میں نے خشک ہونٹوں پر زبان پھیر کے کار اسٹارٹ کرتے ہوئے کہا۔

"سلامنشٹ بہت بے رحم اور وحشی آدمی ہے۔" ویرا نے جواب دیا۔ "انجانے پن میں بھی ہمارا تعاقب کوئی نہیں روک سکتا۔ اس سے مخبری کا نتیجہ بُرا ہوتا ہے۔ مخبری کرنے والا اس کا کوئی دشمن رہا ہو تو اور بات ہے ورنہ وہ شریف آدمی تو اپنی خوابگاہ میں گھسا اپنی جلد بازی اور حماقت پر پچھتا رہا ہوگا۔"

ہم کار میں واپس سلامنشٹ کے گھر کی طرف روانہ ہو گئے۔ دور تک کسی تعاقب کرنے والے کا پتا نہیں تھا اور گھر میں ملازمہ کیتھی شاید دروازے پر ہی گھنٹی کے انتظار میں کھڑی تھی۔

کیتھی کے ایما پر ویرا نے کار مویشیوں کے باڑے سے ملی گیراج میں کھڑی کر دی اور ہمیں راہداری کے راستے قریب کی ان دو خوابگاہوں میں لے گئی جو اپنے محل وقوع کے اعتبار سے مہمانوں کے لیے مخصوص معلوم ہوتی تھیں لیکن ہم تینوں سلامنشٹ کی آمد تک کا وقت ایک ساتھ رہ کر گزارنا چاہتے تھے لہٰذا کیتھی کا شکریہ ادا کر کے نسبتاً کشادہ خوابگاہ میں آ گئے۔

"تمھارا فوری واپسی کا پروگرام تو اب منسوخ ہو جانا چاہیے۔" میں نے ویرا سے کہا۔

"مجھے ہر قیمت پر واپس جانا ہوگا۔" ویرا نے سنجیدگی سے کہا۔ "ڈبلنا کیمپ کے واقعات کے بعد مجھے جلد از جلد جان کو رپورٹ دینا ہوگی ورنہ حالات میرے حق میں خراب ہو سکتے ہیں۔"

"یعنی تم جان کی ہدایت پر ڈبلنا کیمپ پہنچی تھیں؟"

"واؤ وکی پیدا کی ہوئی غلط فہمیاں دور ہونے کے بعد سے براہ راست اسی کی نگرانی میں کام کر رہی ہوں۔ یہ اور بات ہے کہ پیٹرا یخ کو بھی اسی نے وقتی طور پر کام دے دیا ہو۔"

"پیٹرا یخ کا معاملہ تو خیر تم دیکھ ہی لو گی مگر میں سلامنشٹ سے بہت متاثر ہوا ہوں۔ سابق تماشائی جب میں گزارنے والا یہ آدمی بھی کچھ کم پُراسرار نہیں ہے ورنہ پولیس والے ہزاروں مفرور مجرموں کا استقبال کرتے ہیں جب موقع ملتے ہی گرفتار کر کے حوالات کر دیتے ہیں۔"

"جیفام میں نظریات کے خاتمے اور دوسرے بڑے جرائم کی سرکوبی میں سلامنشٹ کی خدمات ناقابل فراموش ہیں شاید اسی وجہ سے اس کے ساتھ خصوصی سلوک کیا جاتا ہے پھر شاید مقامی آبادی کی ہمدردیاں بھی اس کے ساتھ ہیں۔ پولیس والوں کو ان تمام باتوں کا خیال رکھنا پڑتا ہے کیونکہ وہ بھی اسی ماحول اور معاشرے میں رہتے بستے ہیں۔"

"سلامنشٹ کی آمد تک کے دوران ہماری بات ادھوری رہ گئی تھی۔"

"تم نے اتنی جلدی جبرا کا کھوج بھی نکال لیا؟" میں نے حیرت سے کہا: "کوئی دشمنی تو نہیں ہے اس سے تمہاری؟"

"دشمن کا کھوج اتنی جلدی نہیں ملتا۔" وہ تلخ لہجے میں بولا۔ "پیسے کی ہوس اکثر لوگوں کو بزدل بنا دیتی ہے۔ ان ہی میں ابراہام کا شمار ہوتا ہے۔ تمہاری آمد اور انسپکٹر اسمتھ کی فون کال کے درمیان جب سے واپس جانے والے تین افراد میں وہ بھی شامل تھا اور مجھے پہلا شبہ اسی بیہودے پر ہوا۔ دو چار ہی تھپڑوں میں وہ اعتراف کر بیٹھا کہ اسمتھ کو اسی نے فون کیا تھا۔ شیخ ہیجان کی آگ سے اپنے کھنے کا خوف لاحق ہو گیا تھا۔"

"اچھا ہوا کہ یہ معاملہ بھی صاف ہو گیا۔" وہ یہ کہتے ہوئے اٹھ کھڑی ہوئی۔

سلطان شاہ کے ساتھ ہونے والی تمام تر تلخیوں کے باوجود وہ ہم دونوں سے بہت گرم جوشی کے ساتھ رخصت ہوئی تھی اور اس کی کار روانہ ہونے کے بعد سلامت مجھے سامنے کے ڈرائنگ روم میں جا بیٹھا۔ متفاوتی علاقے کا باشندہ ہونے کی وجہ سے اس کی دیر تک جاگنے کی عادت میرے لیے حیران کن تھی مگر وہ ہمارا میزبان تھا اور اس کا ساتھ دینا ہمارا اخلاقی فرض قرار پاتا تھا لیکن جب اس نے کیبنٹ سے وہسکی کی بڑی سی بوتل نکالی تو سلطان شاہ مجبوری کی دھار کے نیچے آنے والے بکرے کی طرح بے بسی سے میری طرف دیکھنے لگا اور میں نے سلامت سے سلطان شاہ کی کمزور انگریزی اور پارسائی کا عذر کرتے ہوئے اسے خواب گاہ میں جانے کی اجازت دلوا دی۔

"کمال ہے کہ تمہارا ساتھی ہنگامہ خیز زندگی گزارنے کے باوجود شراب نہیں پیتا۔" سلطان شاہ کے چلے جانے کے بعد سلامت نے اپنے اور میرے لیے دو گلاس تیار کرتے ہوئے کہا۔

"وہ کٹر مسلمان ہے۔ سگریٹ تک کو ہاتھ نہیں لگاتا۔" میں نے پیکٹ سے اپنے لیے سگریٹ منتخب کرتے ہوئے ہنس کر کہا۔

"تو کیا تم مسلمان نہیں ہو؟" اس نے بھنویں چڑھا کر سوال کیا۔

بہت واضح اور جارحانہ سوال تھا جسے میں نے ہنسی میں ٹالا۔ "شاید تم کہنا چاہتے ہو تمہارا مذہب بھی شراب نوشی کی اجازت نہیں دیتا مگر تم پیتے ہو۔ اس کا یہ مطلب تو نہیں کہ تم عیسائی نہیں ہو۔"

وہ ہنس پڑا۔ "اچھا جواب ہے۔ لیکن میں نے سنا ہے کہ تمہارا مذہب ان عیاشیوں کے بہت زیادہ خلاف ہے جبکہ ہمارے یہاں تو قانون بھی کبھی کبھار موقع پا کر دو چار ڈبکیاں لگا لیتے ہیں۔"

"کیا یہ مناسب نہ ہو گا کہ ہم مذہب کے علاوہ کسی اور موضوع پر بات کریں؟" میں نے اپنا گلاس اٹھاتے ہوئے خوش گوار لہجے میں کہا۔ "کہیں ایسا نہ ہو کہ ہم لاعلمی میں ایک دوسرے کی دل آزاری کر بیٹھیں۔"

"تم ٹھیک کہتے ہو۔ یہ انسان کو بہت زیادہ حساس بنا دیتا ہے اور تم لوگ تو مذہب کے معاملے میں ویسے بھی بہت زیادہ حساس ہوتے ہو۔ خود مذہب کو جتنا چاہو مسخ کر لیتے ہو مگر دوسروں کو اس بارے میں ذرا بھی رعایت نہیں دیتے۔ جمہوریت، آمریت اور بادشاہت تک جہاں جو بھی حکومت ہے اسے اسلامی قرار دیا جاتا ہے لیکن کوئی نقاد یہ کہہ دے کہ تمہارے مذہب کی جمہوریت کا تصور محدود ہے تو اس کے پیچھے پڑ جاتے ہو۔"

"ہماری روانگی کے بارے میں کوئی اطلاع کب تک مل جائے گی؟" میں نے موضوع بدلنے کی نیت سے فوراً ہی سوال کر ڈالا۔ مجھے محسوس ہو رہا تھا کہ اپنے ہوش و حواس میں ہونے کے باوجود وہ اس وقت اپنی وہسکی زدہ سوچ کا غلام ہو کر رہ گیا تھا جو بدقسمتی سے مذہب کی طرف بھٹک رہی تھی۔

"میرا آدمی گھاٹ پر گیا ہوا ہے۔" وہ گلاس سے اپنے لبوں کو تر کرتے ہوئے بولا۔ "اسی کے انتظار میں ہیں۔ فرانس میں عنقریب ایک جلسے کا آغاز ہونے والا ہے جس کے لیے یہاں سے خراب فرانس سمگلنگ کی جا رہی ہے۔ کوئی نہ کوئی تمہیں اسی پر روانہ کر دوں گا۔"

"فرانس ہمارے لیے خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔" میں نے پرخیال لہجے میں کہا۔ "پورے یورپ کو خشکی کے راستے عبور کر کے ہم روم تک پہنچ سکیں گے۔ کاغذات کے بغیر سفر خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔"

"بحری راستہ اس کے مقابلے میں محفوظ ہے مگر وہ تمہارے لیے بہت تکلیف دہ ہو گا۔" وہ بولا۔ "انگلش چینل عبور کرتے ہی فرانس کے ساحل پر اتر سکتے ہو مگر بحری راستے سے روم پہنچنے کے لیے فرانس اور اسپین کے گرد بحر اوقیانوس میں سفر کرتے ہوئے تم جبرالٹر سے گزر کر کئی دن بعد بحیرہ روم میں داخل ہو سکو گے۔"

"میرے لیے دوسرا راستہ زیادہ آسان ہو گا۔" میں نے اصرار کیا۔

"وہ تو کوئی مسئلہ ہی نہیں ہے۔ کھلے سمندر میں میرا ایک جہاز لنگر انداز ہے جو کل اپنے آخری سفر پر پاکستان روانہ ہونے والا ہے۔ یہ بحیرہ روم اور پھر نہر سویز سے گزر کر ہی بحیرہ عرب میں داخل ہو گا۔"

"پاکستان؟" اس کی زبان سے اپنے ملک کا نام سن کر میرے دل کی دھڑکن سی تھمی۔ "تو کیا یہ چلتا ہوا جہاز وہیں لے جا کر توڑا جائے گا؟"

جہاز پر لادے جانے والے غیر قانونی مال کا راز فاش نہ ہو سکے۔

ٹھیک ایک گھنٹے کے سفر کے بعد لانچ کی رفتار سست پڑنے لگی پھر یوں محسوس ہوا جیسے وہ ایک بڑے دائرے کی صورت میں دائیں طرف مڑی جا رہی ہو۔ چند منٹ بعد گہرے پانی میں لنگر انداز روزالی کی روشنیاں بھی نظر آنے لگیں۔ لانچ کے پائلٹ نے مخصوص انداز میں وقفے وقفے سے تسلسل کے ساتھ ہوٹر بجاتے ہوئے روزالی کے گرد چکر لگانا شروع کر دیا۔ اس کے ساتھ اسپیڈ بوٹ کی رفتار بھی بالکل دھیمی ہو گئی۔

روزالی کے عرشے پر نام نہاد شمعیں روشن تھیں لیکن گہری دھند کے باعث وہ بھاری ماکی ڈولی بیمار مائل پر اسرار جہاز سمندر کے سینے پر کسی عجیب عفریت کی طرح ہلکورے لے رہا تھا۔

سلانٹ ہم دونوں کو ساتھ لے کر کیبن سے نکلا تو برف میں بھیگی ہوئی سرد ہواؤں نے ہمارا استقبال کیا لیکن اس وقت روزالی سے جوابی سگنل موصول ہونے تک ہمیں لانچ کے ملاح کی مدد کرنا تھی پھر جہاز کے عرشے پر ایک تیز روشنی غیر مرئی چمک کر معدوم ہو گئی اور میں نے اطمینان کا سانس لیا کہ ہمیں دیکھ لیا گیا تھا۔

"لنگر کی چین کے قریب ٹھہرنے کی کوشش کرو۔" اوپر سے کسی نے انگریزی میں چیخ کر کہا۔ "ہم سیڑھی نیچے اتار رہے ہیں، تمہیں اس کے ذریعے اوپر آنا ہو گا۔"

جہاز کے گرد دوسرا چکر کاٹتے ہوئے اسپیڈ بوٹ اس کے ساتھ ہلکورے لینے لگی جیسے ہی لنگر کی آہنی زنجیر کے قریب پہنچی، سلانٹ نے نائیلون کی مضبوط رسی کے سرے پر بندھا ہوا فولادی ہک زنجیر کی طرف اچھال دیا۔ فضا میں لوہے سے لوہا ٹکرانے کی جھنکار گونجی اور سلانٹ نے رسی کے سہارے لانچ کو جہاز کے قریب کھینچ کر رسی کا سرا انجن بورڈ سے باندھ دیا تاکہ لانچ سمندر کی تیز لہروں کے تھپیڑوں میں دور نہ بہہ سکے۔

کئی منٹ کے انتظار کے بعد عرشے کی ریلنگ پر چند افراد جھکے ہوئے نظر آئے اور انہوں نے رسوں میں منسلک ایک ایک فٹ کے فاصلے سے بندھے ہوئے چوبی ڈنڈوں والی سیڑھی نیچے لٹکا دی جس کے سطح آب تک پہنچتے ہی سلانٹ نے حلق سے آواز نکال کر اوپر والوں کو سگنل دیا اور سیڑھی وہیں معلق ہو گئی۔

"اوپر آ جاؤ۔" لہروں کے شور میں چند منٹ بعد اوپر سے پیغام ملا۔ سلانٹ نے ہم دونوں کی جھجک کو بھانپتے ہوئے سوال کیا لیکن گہرے سمندر کی خوف آور لہروں کو دیکھ کر ہم دونوں نے ہی اپنی سمندری ناتجربہ کاری کا اعتراف کر لیا۔

"پھر پہلے تم اوپر جاؤ۔" اس نے کہا۔ "تاکہ اگر تمہارا ہاتھ پھسل جائے تو میں تمہیں پانی سے نکال سکوں۔"

نجی مجبوری لے کر رہ گیا۔ اس کا چہرہ بہت سپاٹ تھا۔ میں نے جھجکتے بغیر سلطان شاہ کی طرف دیکھا اور لانچ سے دور اندھیرے میں لہراتی ہوئی سیڑھی کو پکڑنے کی کوشش کرنے لگا۔

کیبن اور اوپر سیڑھی پر طبع آزمائی اور بات تھی لیکن کھلے سمندر کی جھاگ اڑاتی موجوں میں وہ تجربہ بہت سنسنی خیز تھا۔ سمندری ہوا کے جھونکوں سے سیڑھی گردوں کے حساب سے فضا میں ادھر ادھر جھول رہی تھی اور میرا دل پوری رفتار سے کنپٹیوں تک دھڑک رہا تھا۔

اگر ذرا بھی توجہ کسی اور طرف مبذول ہوتی تو بلندی سے پھسل کے ساتھ سمندر میں گرنا یقینی تھا۔ جب میں تقریباً بیس فٹ کی چڑھائی طے کر کے ریلنگ تک پہنچا تو وہاں موجود دو افراد نے سہارا دے کر مجھے اوپر کھینچ لیا۔ ان میں ایک انگریز تھا اور دوسرا شکل سے یونانی لگ رہا تھا۔

انگریز نے اپنا تعارف کارٹل کے نام سے کرایا۔ یونانی جوناس تھا۔ مجھ سے سب نے اپنا اصل نام چھپایا ہے سو میں نے بھی انہیں ذہنی جانا مناسب سمجھا جو ان کے لیے مختصر اور سہل تھا۔

میرے بعد سلطان شاہ اوپر آیا۔ آخر میں سلانٹ ہمارے سامان کا بیگ اپنے کندھے سے لٹکائے کسی بندر کی سی پھرتی کے ساتھ اوپر آ پہنچا۔ اس نے آتے ہی رسمی طور پر سب کا ایک دوسرے سے تعارف کرایا اور پھر مجھ سے مخاطب ہو کر بولا۔ "ڈیوڈ کارٹل اس جہاز کا نیا کپتان ہے اور تمہیں اس کی ہدایات پر لفظ بہ لفظ عمل کرنا ہو گا۔ اس کے تعاون سے تم اپنے سفر کو یادگار اور کسی حد تک خوشگوار بنا سکو گے۔"

"تم لوگ جانتے ہو۔ لیکن یہ یاد رکھنا کہ روم جانا ہو تو وہی کرنا چاہیے جو روم کرتے ہیں۔" کارٹل اپنی مصنوعی مسکراہٹ میرے چہرے پر جما کر خوشگوار لہجے میں بولا۔ "میں تمہیں عرشے کا ایک آرام دہ کیبن دے دوں گا۔ میری پیشگی اجازت کے بغیر تم اس کیبن سے نہیں نکلو گے۔"

"کپتان کارٹل کو ہمارے مسائل کا بھی علم ہو گا؟" میں نے جھجکتے ہوئے سلانٹ سے سوال کیا۔

"سب معلوم ہے۔" وہ ہنستے ہوئے بولا۔ "جب میں گھر جانے گھنٹے کے لیے تم سے الگ ہوا تھا تو میں نے ریڈیو فون پر کارٹل کو سب کچھ بتا دیا تھا، ان لوگوں کا صبح سے پہلے بیدار ہونا لازم تھا۔ سمندر کے سینے پر زندگی گزارنے والے نیند کے کچے ہوتے ہیں، ان کے سرہانے پر نقارے بھی بجاتے رہو تو مقررہ وقت سے پہلے بیدار نہیں ہوتے۔"

سلانٹ نے وہیں عرشے پر کھڑے رہ کر گفتگو ختم کی ابتدا کی

خدشہ یہ خوف بھی لاحق تھا کہ کہیں ڈیوڈ میری طرف سے شبہات میں مبتلا نہ ہو جائے۔ لہٰذا میں وہیں خاموش ہو گیا مگر میرے ذہن میں مختلف خیالات کی آندھیاں سی چلنے لگی تھیں اور ان کا مرکز جی لائیڈ کی پراسرار شخصیت اور اس کی ذات تھی۔

کراچی کے گلی کوچوں میں چرس اور پھر ہیروئن کی فروخت سے شروع ہونے والی اس کہانی کے پس پشت دن بدن نت نئے انکشافات سامنے آ رہے تھے۔ پہلے میں پاکستانی تنظیم کو مقامی لوگوں کا ایک گروپ سمجھتا رہا لیکن رفتہ رفتہ ان کے وسائل اور عجیب و غریب طریقۂ کار سے واقف ہوتے ہوئے لاہور کا لائیڈز کا شیخ سامنے آیا تو پتا چلا کہ وہ درحقیقت اپنی جگہ ایک حکومت کا مرکز تھا۔ اسے صرف منشیات کی مقامی تجارت اور بیرون ملک ترسیل نہیں کہا جا سکتا تھا بلکہ لائیڈز کا شیخ کی زمین دوز تعمیرات میں غیر قانونی ہتھیار چھپائے ہوئے اسلحہ اور بارود کے ذخائر بھی رکھے جاتے تھے اور وہیں میں نے پہلی بار جی لائیڈ کی تصویر دیکھی تھی اور سویڈا نے انکشاف کیا تھا کہ اسی شخص نے اٹلی میں خوان مرسیالو کے نام سے ویزے کے ساتھ بہت برا سلوک کیا تھا۔ پھر دوسری بار ڈینیٹا کیمپ میں قید کے دوران میری کرنل فرانسس کے ذریعے وہی تصویر سامنے آئی جسے اس نے پیرالوچ کے نام سے شناخت کیا مگر اس کا کہنا تھا کہ پیرالوچ محض ایک بہروپیا اور بچا کھچا تھا جو کسی بھی دوسرے ملک کا سربراہ ہو سکنے کے قابل نہیں تھا اور اب ڈیوڈ کا نام بھی لائیڈ کو جہاز رانی کی صنعت کا ایک بڑا نام قرار دے رہا تھا۔ کمال کی بات یہ تھی کہ جی لائیڈ کی ذات کے بارے میں ہونے والے سارے انکشافات اس کی ذات کو بے نقاب کرنے کے بجائے اس کی شخصیت کو مزید الجھائے جا رہے تھے۔ اور یہ فیصلہ کرنا دشوار ہو رہا تھا کہ اس پر ہاتھ ڈالنے کے لیے کون سی ٹانگ اٹھائی جائے۔

کشتی کے بارے میں میری یہ غلط فہمی عرصہ دراز پہلے دور ہو چکی تھی کہ اس میں نیچے سے اوپر تک صرف مجرم ہی بھرے ہوئے تھے۔ ان میں اعلیٰ دماغ اور پیشہ ور فنی ماہرین بھی تھے جو بحیرہ عرب کی اہم مواصلاتی اور دیگر سہولتوں سے کشتی کو فیض یاب کر رہے تھے اور غالباً یہ بات بھی ایک کھلا ہوا راز تھی کہ کشتی کا مطلق العنان سربراہ جی لائیڈ تھا۔ کشتی کا ہر اہم فرد جی لائیڈ کے نام سے واقف تھا اور اگر وہی جی لائیڈ جہاز رانی میں بھی ایک بڑا نام تھا تو فاخرہ اس حقیقت سے کیوں لاعلم تھی۔ تنظیم میں شامل ہو کر اپنے باپ کی تلاش کا طویل راستہ اختیار کرنے کے بجائے اسے جہاز رانی سے متعلق لوگوں سے براہ راست رجوع کر کے براہ راست اپنے باپ تک پہنچنے کی کوشش کرنا چاہیے تھی۔

جب وہ پاکستان میں مجھ سے ٹکرائی تو اپنے باپ کی موت سے واقف نہیں تھی۔ بس نام ہی جانتی تھی۔ اگرچہ جی لائیڈ کا نام اسے کشتی میں لانے کا موقف بنا تو نام ہی کی بنا پر اسے جہاز راں جی لائیڈ کی طرف بھی متوجہ ہونا چاہیے تھا جو اپنی کاروباری سرگرمیوں کی بنا پر کوئی ڈھکا چھپا نہیں بلکہ معروف نام رہا ہوگا۔

لیکن اس بارے میں میرے ساتھ عجیب اتفاقات پیش آ رہے تھے۔ اگر ڈیوڈ کا ٹرلر مجھے اپنے کیبن میں شراب نوشی کی دعوت نہ دیتا یا میں اس کی دعوت قبول کرنے سے انکار کر دیتا تو میں بھی جی لائیڈ کے بارے میں اس سنسنی خیز کہانی سے محروم رہ جاتا کیوں کہ ڈیوڈ کے بیان کے مطابق وہ تصویر صرف کپتان ہی کے کیبن میں ہو سکتی تھی جہاں عام حالات میں میرے گزر کا کوئی امکان ہی نہیں تھا۔ میں روز بلی کا پتا معلوم کر کے آگے پہنچ جاتا اور میرے فرشتوں کو بھی اس جہاز سے یا جہاز کی صنعت سے جی لائیڈ کے تعلق کا پتا نہ لگ پاتا۔

ڈیوڈ کے کیبن میں جی لائیڈ کی تصویر دیکھنے کی وجہ سے وحشت اور تشویش کی جو لہر طاری ہو گئی تھی، ڈیوڈ سے بات ہونے کے بعد رفع ہو گئی۔ مجھے اندازہ تھا کہ سلطان شاہ بھی کیبن میں اپنے بستر پر اسی تشویش میں مبتلا ہوگا۔ پھر رات بھی جاگتے ہوئے گزر چکی تھی لہٰذا میں نے دوسرے دور کی فرمائش کیے بغیر ہی اپنی کرسی چھوڑ دی اور ڈیوڈ کی رہنمائی میں اپنے کیبن کی طرف روانہ ہو گیا جو اسی عرشے کی راہداری میں واقع تھا۔

ڈیوڈ کو صبح کی روانگی کے لیے کچھ پیشگی تیاریوں کا جائزہ لینا تھا۔ لہٰذا وہ مجھے پانچ نمبر کیبن کے سامنے چھوڑتا ہوا آگے بڑھ گیا اور سلطان شاہ نے پہلی دستک پر میرے لیے کیبن کا دروازہ کھول دیا۔

"یہ جہاز پہلے جی لائیڈ کی ملکیت میں تھا اس وجہ سے اس کی تصویر موجود ہے۔" میں نے جوتوں سمیت بستر پر دراز ہوتے ہوئے گہری سانس لے کر کہا۔

"کیا یہ بات تمہیں ناقابل یقین نہیں لگتی؟" اس نے پرتشویش لہجے میں سوال کیا۔

"ڈیوڈ سے میری تفصیلی بات ہوئی ہے۔ وہ جھوٹ نہیں بول رہا۔"

"لیکن یہ جی لائیڈ مال بردار جہاز کیوں رکھنے لگا؟" اس نے دوسرا سوال کیا اور میں نے وہ تمام معلومات اس کے سامنے دہرا دیں جو ڈیوڈ سے میرے علم میں آئی تھیں۔ وہ خاموشی کے ساتھ میری باتیں سن رہا تھا لیکن اس کی آنکھوں سے بے اعتباری مترشح تھی۔

"اگر وہ اتنا ہی کامیاب کاروباری ہے تو اسے منشیات کی اسمگلنگ میں ہاتھ ڈالنے کی کیا ضرورت تھی؟" بہت خاموش ہوتے ہی اس نے اگلا سوال کر ڈالا۔

"تم الٹی طرح سوچ رہے ہو۔ سارا پیسہ اس نے ہیروئن اور اسلحے کی اسمگلنگ کے ذریعے کمایا ہے لیکن اس کالے دھن کے ذریعے وہ معاشرے میں عزت کا مقام حاصل نہیں کر سکتا تھا لہٰذا اس نے اپنی بے اندازہ دولت کا ایک حصہ جہاز رانی کی صنعت میں لگا دیا اور اسی کی آڑ میں کھلے بندوں دندناتا پھرتا ہے۔"

"اور وہ خود کو چھپانے کی کوشش بھی نہیں کرتا۔"

"آخر وہ کیوں چھپائے! وہ جہاز رانی کی حیثیت ... سامنے آتا اور اپنی تصاویر کھنچواتا ہے۔ شپنگ میں صرف اس کا نام چلتا ہے۔ ہیروئن اسمگلنگ کے کاروبار میں کبھی کسی نے بھی لائیڈ کو نہ دیکھا ہو گا اور وہ اس قدر کامیاب دہری زندگی گزار رہا ہے کہ شپنگ والے یہ سوچ بھی نہیں سکتے کہ ان کی مجرمانہ سرگرمیوں کی سرپرستی کرنے والا اتنا بڑا صنعت کار بنا بیٹھا ہے۔ وہ ڈٹ کر پوری دنیا کی آنکھوں میں دھول جھونک رہا ہے۔"

"جب خیر! حیرت اس کے تمام قریبی ساتھی اس حقیقت سے بے خبر ہیں تو میں حیران ہوں کہ تم نے یہ نتیجہ کیسے اخذ کر لیا!"

وہ فرط حیرت سے اس لمحے شاید خالی الذہن ہو کر رہ گیا تھا۔

"شپنگ کے اراکین کے لیے بھی لائیڈ بس ایک نام ہے جب کہ میں نے لائیڈ کلب میں اس کی پرشباہت تصویر دیکھی تھی تم مان لو کہ رونالڈ پیرا اگر ڈیوڈ بھی ہمارے ساتھ ہوتی تو وہ یہی نتیجہ اخذ کرتی جو میں نے کیا ہے۔"

"یہ تو ایک معما سا معلوم ہونے لگا ہے۔" وہ پُر خیال لہجے میں بڑبڑایا۔ "مجرم بھی سیاست دان اور صنعت کار ہونے لگیں تو انسان کس پر اعتبار کر سکے گا؟"

"یہ اعتبار کا دور ہی نہیں رہا۔" میں نے جھنجھلاتے ہوئے کہا۔ "پیسے کے موٹے جرائم کی اور بات ... بڑے جرائم اس وقت رونما ہوتے ہیں جب ان کے پیچھے بااثر لوگ کارفرما ہوں۔"

"اس کی جہازی کمپنی کا کیا نام ہے؟"

"اس بارے میں میں نے ڈیوڈ سے زیادہ بات نہیں کی ورنہ وہ میری طرف سے شبہات کا شکار ہو جاتا۔ جو تم تو بھی جہاز کے عملے سے بات کر دل لگا ... نے بتایا تھا کہ اس جہاز کا سارا عملہ پرانا ہے۔ اس نے بس کپتان ہی کو بدلا ہے ان پرانے آدمیوں کو بھی لائیڈ کے بارے میں بہت کچھ معلوم ہو گا۔"

"میں یہ سوچ رہا ہوں کہ کبھی کے بارے میں ہمارے اندازے اگر درست ہیں تو وہ حیرت انگیز صلاحیتوں کا مالک ہے۔" اس نے چند ثانیوں کی خاموشی کے بعد کہا۔

"اس کی صلاحیتوں میں تو واقعی کوئی شبہ نہیں لیکن تم کس بنا پر یہ کہہ رہے ہو؟"

"وہ بیک وقت کئی کردار ادا کر رہا ہے۔ بلند ... کی حیثیت سے وہ اسٹیج کا ایک منجھا ہوا مسخرہ ہے جو کردار کے لیے چھوٹے موٹے جرائم بھی کر لیتا ہے۔ ... ہے جو تخریب گری میں مصروف ہے۔ شپنگ کا سربراہ بھی ہے اور جہاز رانی کا کاروبار بھی کرتا ہے اور ہر جگہ موجود نظر آتا ہے کہ کسی کو اپنی ذات پر شک کا موقع دیے بغیر بیک وقت اتنے متضاد کردار ادا کرنا آسان نہیں ہے۔"

"اور اب میرے ذہن میں ایک اور خطرہ سر ابھار رہا ہے۔" میں نے بستر پر پہلو بدلتے ہوئے پُر تشویش لہجے میں کہا۔

"تمہارے اندیشے کبھی بے بنیاد نہیں ہوتے۔" وہ ہلکے سے مسکرا کر بولا۔ "اب کیا سوچ رہے ہو؟"

"مجھی لائیڈ بہت چالاک اور محتاط آدمی ہے۔ اگر ڈیوڈ کا بیان درست ہے تب بھی یہ بات سمجھ میں نہیں آتی کہ بھی لائیڈ نے اپنی تصویر رونالڈ پر کیوں چھوڑی بلکہ اس سے بڑھ کر یہ کہ اپنے تمام جہازوں کے کپتانوں کے کیبن میں اپنی تصویر کیوں آویزاں کروائی ہوئی ہیں؟" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"ہو سکتا ہے کہ یوں اپنی انا کی تسکین کرتا ہو۔"

"انا کی تسکین کی بات ہوتی تو تصویر کپتان کے کیبن کے بجائے عرشے پر کسی ایسی جگہ لگی ہوئی ہوتی جہاں زیادہ لوگ اسے دیکھ سکتے۔ کیبن کے بجائے جہاز کا میس بھی اس کے لیے مناسب ہوتا۔" میں نے سوچتے ہوئے کہا۔ "دوسری بات یہ کہ بھی لائیڈ جیسے منفرد روپ اختیار کیے ہوئے ہے۔ اس کی وجہ سے وہ تو اپنی تشہیر سے بچنے کی کوشش کرتا ہو گا۔ اس خیال سے غور کرو تو محسوس ہوتا ہے کہ تصویر لگانے کے لیے کپتان کا کیبن سب سے محفوظ جگہ ہے جہاں اس کی اجازت کے بغیر کوئی نہیں جا سکتا۔"

"پھر سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ جب تشہیر مقصود نہیں تو تصویر لگانے کی کیا ضرورت تھی؟"

"گڈ!" میں نے تحسین آمیز لہجے میں کہا۔ "اب تم صحیح لائن پر آ گئے ہو۔ میرا خیال ہے کہ وہ صرف تصویر نہیں ہے بلکہ اس کے ساتھ کوئی شعبدہ بھی منسلک ہے...۔"

"ٹرانسمیٹر!" اس نے میری بات کاٹ کر تیز لہجے میں کہا۔ "طاقت ور ٹرانسمیٹر جس کے ذریعے کپتان کے کیبن میں ...

میں جہاز کے ریڈیو روم کا نمبر تلاش کیا اور آپریٹر پر ڈیوڈ کا شرل سے اپنی ملاقات کی خواہش کا اظہار کر دیا۔ میرا خیال تھا کہ وہ اسے تلاش کر کے میرا پیغام پہنچا سکے گا۔

"تم اس سے ملنے کے لیے اتنے مضطرب کیوں ہو؟" سلطان شاہ نے سوال کیا۔

"اسی تصویر کا مسئلہ حل کرنا چاہتا ہوں۔"

"میرا خیال تھا کہ اب تک تم اسے بھول چکے ہو گے۔ اگر وہاں واقعی کوئی مشتبہ شخص موجود ہے اور اس پر بہت سختی جاری تھی تو اب تک کچھ نہ کچھ ہو جانا چاہیے تھا۔ ہمیں جہاز پر آئے ہوئے سات آٹھ گھنٹے گزر چکے ہیں۔ ہمارے دشمنوں کو اگر یہاں ہماری موجودگی کا شبہ بھی ہو گیا ہوتا تو وہ ہمیں ہرگز اتنی لمبی مہلت نہ دیتے۔"

"اس موضوع پر بحث نہ کرو۔" میں نے ناگواری کے احساس کے ساتھ خشک لہجے میں کہا۔ "میری چھٹی حس مجھے خطرے کا احساس دلا رہی ہے اور یوں بھی کیبن میں محدود ہو کر رہ جانا میرے لیے دشوار ہے۔"

وہ میری بات کا بُرا مانے بغیر انگڑائی لے کر بستر پر دراز ہو گیا۔

چند ہی منٹ بعد انٹرکام کی گھنٹی بجی تھی۔ میں نے جھپٹ کر ریسیور اٹھایا تو دوسری طرف حسب توقع ڈیوڈ بول رہا تھا۔ "کیا بات ہے، سنا ہے تم میری تلاش میں ہو؟"

"کیبن سے نکلنے کے لیے تمہاری اجازت درکار ہے۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔

"فی الحال یہ ناممکن ہے۔ ایک بجے تک شاید یہ پابندی ختم کر دی جائے۔" اس کی معذرت خواہانہ آواز ابھری۔ "مجھے ترشی ہے کہ تم نے میری ہدایت کو نظر انداز کرنے کی کوشش نہیں کی۔ میں اس وقت کام کے گورکھ دھندوں میں پھنسا ہوا ہوں۔"

"تمہارے کیبن میں تو دو دن بھی گزارے جا سکتے ہیں لیکن اس چھوٹے کمرے میں گھٹن ہو رہی تھی۔ ٹھیک ہے ایک بجے تک انتظار بھی کر لوں گا۔" میں نے خوش دلی سے کہا اور اس نے شکریے کے ساتھ سلسلہ منقطع کر دیا۔

انٹرکام پر ڈیوڈ کی آواز کے پس منظر میں انسانوں اور سامان کا ملا جلا شور سنائی دے رہا تھا جس کا مطلب تھا کہ جہاز پر موجود کچھ مال ادھر ادھر کیا جا رہا تھا اور شاید اسی کام کی رازداری کو برقرار رکھنے کے لیے ہم دونوں کو اپنے کیبن میں محدود رہنے کی ہدایت دی گئی تھی۔

مجھا ایک لمحے کے لیے خیال آیا کہ کیبن کا دروازہ مقفل تو نہیں تھا اور ڈیوڈ کا شرل جہاز کے نچلے حصے میں کام کے گورکھ دھندوں میں کچھ دیر کے لیے مصروف تھا۔ میں اس موقع سے فائدہ اٹھا کر اس کی لاعلمی میں اس کے کیبن کی دیواروں پر لگی ہوئی بھی لا اسٹیڈ کی تصویر کا جائزہ لے سکتا تھا لیکن اس خیال کو میں نے خود ہی مسترد کر دیا۔ کیوں کہ ایسی کوشش کے دوران کسی سے سامنا ہونے کی صورت میں معاملات ناقابل تصور حد تک بگڑ سکتے تھے۔

ڈیڑھ بجے کے قریب ڈیوڈ اپنے کام سے فارغ ہو کر سیدھا ہمارے پاس آیا تھا۔ "اب تم کیبن سے نکل سکتے ہو لیکن نیچے کا رُخ نہیں کرو گے۔ یہ رعایت میں تمہیں سو فیصد اپنی ذمے داری پر دے رہا ہوں اور امید کرتا ہوں کہ تم میرے الفاظ کی پاسداری کرو گے۔" اس نے دوستانہ انداز میں میرے کندھے پر ہاتھ رکھ کر کہا تھا۔

"بہت بہت شکریہ!" میں نے تشکر آمیز لہجے میں کہا۔ "ہم پوری احتیاط برتیں گے۔"

"ناشتے کے وقت تم دونوں بے خبر سو رہے تھے۔ کھانے کی خواہش ہو تو ڈائننگ ہال میں چلے جانا۔" اس نے نہایت شرافت کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا۔ "چاہو تو عرشے پر کچھ وقت گزار سکتے ہو۔ اس وقت مطلع ابر آلود ہے لیکن سمندر پُرسکون ہے اور ہم جنوبی ناٹ کی رفتار سے سفر کر رہے ہیں۔ دعا کرو کہ موسم ایسا ہی رہے تو سفر خوشگوار گزرے گا۔"

"معلومات فراہم کرنے کا شکریہ۔ کیا تم ہمیں تھوڑا سا وقت دے سکو گے؟"

"اس وقت مشکل ہے۔" اس نے معذرت خواہانہ لہجے میں کہا۔ "بدقسمتی سے یہاں جہاز پر میرا پہلا مگر اس جہاز کا آخری سفر ہے۔ اس لیے مجھے بہت کچھ دیکھنا پڑ رہا ہے۔ جب تک ہم فرانس اور برطانیہ کے درمیان سفر کرتے ہوئے انگلش چینل سے گزر کر اوقیانوس میں داخل نہیں ہو جاتے، میں چین سے نہیں بیٹھ سکوں گا..."

"ٹھیک ہے... میں انتظار کر لوں گا۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر بے پروائی سے کہا اور وہ عجلت میں وہاں سے نکلا چلا گیا اور ہم دونوں بھی کیبن سے نکل آئے۔ ہمارے پاس کوئی قیمتی سامان نہیں تھا البتہ میں نے کیبن کے نمبر مقفل کرنے والے کیلوں ہی بند کر دیا البتہ سلور آئی میں نے ایک بیلٹ کے ساتھ اپنے پیٹ پر باندھی ہوئی تھی کیوں کہ اس سے مجھے بہت سی توقعات وابستہ تھیں۔ اس مہم میں وہ کسی بھی کام آ سکتا تھا۔

زینہ طے کرتے ہوئے ہم عرشے کی طرف بڑھے تو ٹھنڈی لہروں کے ساتھ ہی ہلکے ہلکے جہاز کے ہچکولوں کا احساس واضح ہونے لگا جب کہ ڈیوڈ کی اطلاع میں سمندر پُرسکون تھا بلکہ

دراصل میں اس کی ایک وجہ یہ بھی تھی کہ جہاز پر مال نہیں لدا ہوا تھا۔ اس ٹی حریلد کی خواہش پر جہاز کے وسیع و عریض کارگو ہولڈ میں جو کچھ لادا گیا تھا وہ ڈولفن کے نزدیک ضرورت سے زیادہ وزن کا مال نہیں رہا ہوگا۔ وزن کی اس کمی کی بنا پر سطح سمندر سے ہونے والی کی بلندی معمول سے زیادہ رہی ہوگی جو ہچکولوں کی شدت میں اضافے کا سبب بن رہی تھی۔

جب خود وہ آدھی چادر اور جیبی تصویروں پر مشتمل ورثہ ویران پڑا ہوا تھا گھڑی کے حساب سے دن کافی گزر چکا تھا لیکن آسمان پر گہری سرمئی بدلیاں اس طرح بکھری ہوئی تھیں کہ سورج کی ایک شعاع بھی نظر نہیں آ رہی تھی جس کی وجہ سے سردی بڑھی ہوئی محسوس ہو رہی تھی۔ عرشے کے دونوں طرف تاحدِ نظر سمندر کا نیلگوں پانی جھاگ اُڑاتا اُبھر رہا تھا اور کشتی کا دور تک پتا نہیں تھا۔

"اگر یہ خوشگوار موسم ہے تو خراب موسم تو واقعی خوفناک ہی ہوگا۔" سلطان شاہ نے ہاتھوں کو حرارت پہنچانے کے لیے بغلوں میں دباتے ہوئے کہا۔

"ملاحوں کی زبان میں موسم کا تعلق جہاز کے کل پرزوں کے رد عمل سے ہوتا ہے۔ مروزالی کے لیے شاید یہی موسم بہتر ہوگا۔" میں نے نائلون اور فولادی تاروں کے بنے ہوئے موٹے موٹے رسوں کے بنڈلوں سے بچ کر عرشے کے ایک ذرا کنارے جمع میں پڑی ہوئی کرسیوں کی طرف بڑھتے ہوئے کہا۔ "ہم واقعی زیادہ دیر یہاں نہیں رک سکیں گے۔"

"کھلا آسمان اور خوشگوار موسم تو دیکھ ہی لیا۔ تمام ہوتے ہوئے آخری گھڑیاں ہوں گی، میری مانو تو یہاں بیٹھ کر نمونیے کا شکار ہونے کے بجائے نیچے واپس چلو۔" وہ پھر بیان بیٹتے ہوئے بولا۔ "کہیں جہاز کے ساتھ ہی ہمارا بھی آخری سفر نہ بن جائے۔"

میں ہنستے ہوئے واپس ہو لیا۔

ڈیوڈ نے بتایا تھا کہ جہاز تیس ناٹ کی رفتار سے سفر کر رہا تھا جس کا ثبوت طاقت ور انجنوں کے شور اور دھواں اگلتی چمنی سے بھی مل رہا تھا لیکن سمندر کی طرف دیکھنے سے کسی حرکت کا احساس نہیں ہوتا تھا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ جہاز جھاگ اگلتے سمندر کے بیچ میں ساکت کھڑا دائیں بائیں جھولے جا رہا ہو۔

"ادھر کہیں فرانس کا ساحل ہوگا اور اس طرف برطانوی علاقہ ہے۔" میں نے اندازے سے سلطان شاہ کو بتایا کیوں کہ عرشے پر سمتوں کی رہنمائی کا کوئی ذریعہ نہیں تھا۔ ہر شناخت سمندر کے بیکراں سینے میں گم ہو گئی تھی۔

"ہیمبرگ شاید کہیں شمال میں ہوگا۔" اس نے بُرا سا منہ بنا کر کہا۔ "انوسٹ کے بچے نے ہمیں ٹھنڈ سے بچا لینے کے لیے ادھر اُدھر کا بہانہ اور خود اپنے آدمیوں سمیت جہاز کے گرم حصوں میں دبکا ہوا ہے۔"

"شاید تمھیں بھوک لگ رہی ہے۔" میں نے اس کی پشت پر ہاتھ جماتے ہوئے کہا۔ "اب اتنی بھی ٹھنڈ نہیں ہے کہ تمھارا دم نکلنے لگے۔ کھانے کے بعد ہم اوور کوٹ وغیرہ پہن کر اوپر آئیں گے۔"

"ضرور آنا لیکن میرے بجائے ڈیوڈ کے ساتھ آنا اور وہ بوتل بھی ضرور ساتھ لیتے آنا۔"

اپنے فلور پر پہنچ کر ہم واقف تھے کہ ایک پتلی سی لمبی راہداری سے نکلی ہوئی رنگت لیکن تیکھے نقوش والا ایک یونانی ملاح اچانک ڈائننگ روم سے نمودار ہوا۔ میں نے اس سے ڈائننگ ہال کے بارے میں استفسار کیا تو وہ ٹوٹی پھوٹی انگریزی میں راستہ سمجھا کر لاتعلقانہ انداز میں اپنے راستے پر ہو لیا۔

کھانے کا اصل دور شاید ختم ہو چکا تھا کیوں کہ جب ہم ڈائننگ ہال میں پہنچے تو وہاں جہاز کے عملے کے صرف تین افراد نظر آئے جو سفید فارمیکا کی میزوں پر موجود تھے۔ ہمارے داخل ہونے پر ان میں سے ایک جان بوجھ کر بدتمیزی کے ساتھ اونچی آواز میں ہنسا تھا۔ پھر وہ تینوں ہی ہمیں یوں استہزائیہ نگاہوں سے گھورنے لگے جیسے ہماری پیشانیوں پر سینگ اُگ آئے ہوں۔

"انھیں نظرانداز کرنے کی کوشش کرو۔" میں نے سلطان شاہ کے بدلتے ہوئے تیور بھانپ کر جلدی سے کہا۔ "ان احمقوں سے الجھ کر ہم خوامخواہ میں مارے جائیں گے اور تماشا بن جائیں گے۔"

ڈائننگ ہال میں کچن کے قریب ایک لمبی سی میز پر کھانوں کی بھری ہوئی ڈشیں دھیمی آنچ کے چولہوں پر رکھی ہوئی تھیں اور دونوں میزوں پر کراکری اور کٹلری کے ڈھیر موجود تھے۔ میز کے پیچھے صرف ایک آدمی موجود تھا جو شاید چائے، کافی یا مشروبات وغیرہ کی فراہمی کا فرض دار تھا۔

وہاں کا ماحول ہمارے لیے اجنبی نہیں رہا تھا مگر سلطان شاہ کھانے کے معاملے میں بہت محتاط تھا۔ اس نے گوشت کی کسی ڈش کو نہیں چھوا کیوں کہ وہ جھٹکے کا حرام گوشت کھانے کے لیے بالکل آمادہ نہیں تھا۔ سبزیوں اور چاول سے اپنی پلیٹ بھر کر وہ میری طرف متوجہ ہوا اور ہم اس موضوع پر کوئی بات کیے بغیر ایک ایسے گوشے کی طرف بڑھ گئے جہاں ان متلون شرپسندوں کی طرف سے کسی اشتعال انگیزی کا امکان نہیں تھا۔

''اس جہاز پر ہر چیز خاصا اچھا ہے۔'' سلطان شاہ بیٹھتے ہوئے بولا۔ ''دسمبر ہوئی میز پوش ہیں نہ نیپکن جب کہ نیپکن تو اعلیٰ کے گھٹیا ترین ہوٹلوں میں بھی فراہم کیے جاتے ہیں۔''

''شیلے کی حالت تم دیکھ ہی چکے ہو۔ میز پوش ہر سروس کے بعد دھلوانے پڑ جاتے ہیں۔ کالے چیکٹ لباس کے ساتھ یہی مناسب ہے۔ صفائی ستھرائی ہر چیز کا ازالہ کر دیتی ہے۔'' جیمز نے جواب دیا۔

''میرا خیال ہے کہ تمہاری مجھ سے ٹل جانے کی کوشش کامیاب نہ ہو سکے گی۔'' وہ چند لمحوں کے توقف کے بعد بولا۔ ''یہ لوگ باہر کے کسی آدمی کو اپنے بیچ قبول کرنے پر آمادہ نظر نہیں آتے۔''

وہ کچھ ایسا لمحہ تھا کہ سلطان شاہ کے خاموش ہوتے ہی اس کی قیاس آرائی کی تردید کا موقع فراہم ہو گیا کیوں کہ دروازے سے جو اس ڈائننگ ہال میں داخل ہوتا نظر آیا تھا وہ وہی یونانی تھا جس نے جہاز کی آمد کے بعد جرمنی کے ذریعے سبز بھی آڈبرگ کی تھی اور شاید انگریزی بھی خاصی جانتا تھا۔

اس کے جسم پر وردی کے بجائے فرینے کا گرم سوٹ پڑا ہوا تھا جس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ جہاز میں کسی صاف ستھرے دفتری کام پر مامور تھا جس کے لیے حلیہ خراب کرنا چنداں ضروری نہیں تھا۔

کچن کے قریب والی میز سے اپنی پلیٹ صاف کر کے وہ جوں ہی فارغ ہوا، میں نے اپنی جگہ سے اس کا نام لے کر پکارا اور اس کو دعوت دی کہ وہ اکیلا ہو تو ہماری ہی میز پر آ جائے۔ اس نے گھوم کر قدرے حیرت سے ہماری طرف دیکھا تھا پھر اطمینان سے ہماری ہی طرف آ گیا۔ اس کی آنکھوں سے شناسائی کا اظہار ہو رہا تھا اور لبوں پر مسکراہٹ رقصاں تھی۔

''تو تمہیں کیبن چھوڑنے کی اجازت مل ہی گئی؟'' اس نے کرسی سنبھالتے ہوئے تبصرہ کیا۔

''فریبوڈ بہت اچھے دل کا آدمی ہے، ہمارے بارے میں اس نے بہت جلدی اندازہ لگا لیا کہ ہماری نیتیں صاف ہیں۔'' میں نے کہا۔ ''لیکن کیبن چھوڑ کر بھی ہم یہاں تنہا تھے۔ وہ کسی طرف بیٹھے ہوئے تینوں مزدوروں نے تو ہمیں دیکھتے ہی اشتعال دلانے کی کوشش کی تھی اب تم ملے ہو تو ذرا زبان کی بھڑاس نکل سکے گی۔''

''وہ تینوں ہی بدمعاش ہیں۔ اپنے حصے کا کام بھی دوسروں پر ڈال دیتے ہیں اور ڈیوٹی کا وقت ادھر ادھر بیٹھ کر ضائع کر دیتے ہیں۔ فریبوڈ نیا آدمی ہے، میں نے دانستہ اسے ان تینوں کے بارے میں کچھ نہیں بتایا مگر مجھے یقین ہے کہ وہ بھی نفری میں تیس کی کمی کو بری طرح محسوس کر رہا ہو گا۔''

''تو ان کی چھٹی کیوں نہیں کر دی گئی؟''

''بس آخری سفر کی رعایت سمجھ لو۔ ویسے ان میں سے دو سیمنز ایسوسی ایشن کے جنرل سیکرٹری کے بھتیجے وار ہیں۔ اسی زعم نے ان کے دماغ خراب کیے ہوں گے۔''

''اس کا مطلب ہوا کہ تم کافی عرصے سے انھیں بھگت رہے ہو... کب سے ہو اس جہاز پر؟'' موقع ملتے ہی میں نے ایک لمحے کی بھی تاخیر کیے بغیر اپنے مطلوبہ سوال کی بنیاد ڈال دی۔

''اس جہاز پر تو میرا اٹھائیسواں سفر ہے۔ پہلے میں اسی کمپنی کے دوسرے جہاز پر تھا۔ ان میں سے دو وہاں بھی میرے لیے سوہان روح بنے رہے تھے... بس یوں سمجھ لو کہ پچھلے تین سال سے ان سے تقریباً مسلسل واسطہ پڑا ہوا ہے۔''

''تمہاری کمپنی انگلش ہے؟'' میں نے سوال کیا۔

''نہیں یونانی کمپنی ہے۔ اس کے صدر دفاتر بھی وہیں ہیں۔ یہ بھی لائیڈ کی مشہور کنگ لائنز ہے۔'' اس نے ایسے لہجے میں کہا جیسے اس بارے میں میری لاعلمی اس کے لیے حیرت ناک سی ہو اور لائیڈ سے واقف ہونا ہر شخص کا بنیادی فرض ہو۔

''وہ خود ایسے لوگوں پر نگاہ نہیں رکھتا؟'' میں نے مصنوعی حیرت سے سوال کیا۔

''وہ بہت مصروف آدمی ہے۔'' اس نے تفریحی لہجے میں کہا۔ ''پورا کاروبار اس کے بیٹے اور داماد ہی چلا رہے ہیں۔ میں اٹھارہ سال سے اس کی ملازمت میں ہوں لیکن آج تک اس کی صورت بھی نہیں دیکھ سکا۔ سنا ہے کہ اس کے اور بھی بہت سے کاروبار ہیں اور وہ سال میں اپنا بیشتر وقت عالمی دوروں پر گزارتا ہے۔''

''حیرت کی بات ہے۔ میں تو اسے مقدر کا دھنی ہی کہوں گا جو اتنی بے پروائی کے باوجود کمپنی کو منافع میں چلا رہا ہے ورنہ اس دور میں مخلص ملازم کہاں ملتے ہیں؟''

''میرا مشورہ ہے کہ جہاز پر کسی سے الجھنے کی کوشش نہ کرنا۔'' وہ ایک دم موضوع بدل کر ہمدردانہ لہجے میں بولا۔ ''تمہارا سفر مختصر سا ہے۔ اسے ٹھنڈے طریقے سے ہی تم بہتر طور پر گزار سکو گے۔''

''مشورے کا شکریہ۔ میں بھی اس بات کو سمجھتا ہوں۔'' میں نے مسکراتے ہوئے کہا اور پھر گفتگو وہیں ختم کرنے کا فیصلہ کر لیا کیوں کہ میں لائیڈ کے بارے میں اٹھارہ سال کی نوکری میں رہ کر جو کچھ جان سکا تھا وہ اس نے دو فقروں میں بتا دیا تھا اور اب اس سے مزید کوئی کارآمد بات معلوم ہونے کی امید نہیں تھی۔

پی لینے کے بعد ہم دونوں پانچ نمبر کیبن میں لوٹ آئے اور اپنے آئندہ لائحہ عمل کے بارے میں بحث کر کے وقت گزارنے کی کوشش کرتے رہے۔ اسی اثنا میں چار بجے کے بعد انٹر کام پر ڈیوڈ نے پیغام دیا کہ وہ فارغ ہو چکا ہے اور میں اس سے اس کے کیبن میں ملاقات کر سکتا ہوں۔

ڈیوڈ کامرلیا اپنے آرام دہ اور گرم کیبن میں نہا دھو کر گاؤن پہنے بے تکلف کے ماحول میں میرا منتظر تھا۔ اس کا وہ غیر روایتی انداز میرے لیے خوشگوار طور پر حیران کن تھا کیونکہ میں نے یہی سن رکھا تھا کہ حقیقی انگریز کٹر روایت پرست ہوتے ہیں اور پورا لباس زیب تن کیے بغیر اپنے گھر میں بھی مہمانوں کے استقبال کو معیوب سمجھتے ہیں، مگر وہ گاؤن کی ڈوری کسے نہایت اطمینان سے بیئر پی رہا تھا۔

"تمہیں کوئی تکلیف تو نہیں ہوئی؟" رسمی کلمات کے بعد اس نے براہ راست سوال کیا تھا۔

"قطعی نہیں۔ میرا خیال ہے کہ ایک ایسے جہاز پر جو اپنے آخری سفر پر جا رہا ہو، اس سے زیادہ کوئی سہولت نہیں دی جا سکتی جو ہمیں پہلے ہی میسر ہیں۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔

"معذرت کے باوجود میں کئی بار سوچے بغیر نہ رہ سکا کہ تم مجھ سے ملنا چاہتے ہو۔ میرا خیال تھا کہ تمہارے ساتھ کوئی بدمزگی ہوئی ہے۔"

"تم بے فکر رہو، چھوٹے موٹے معاملات سے ہم خود نمٹ لیتے ہیں۔ ان کے پیچھے تمہارا وقت برباد نہیں کریں گے۔"

"تو کیا کوئی بڑا واقعہ ہوا ہے؟" اس نے میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے پرتجسس لہجے میں سوال کیا۔

"واقعہ کوئی نہیں ہوا۔ بس میں ذرا اس تصویر کو قریب سے دیکھنا چاہ رہا تھا۔" میں نے دیوار پر آویزاں جمی لاٹیمر کی تصویر کی طرف اشارہ کرتے ہوئے دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ کہا۔

"اس تصویر کے بارے میں تم ضرور کوئی خاص بات جانتے ہو جو مجھ سے چھپا رہے ہو۔" وہ اپنی نظریں میرے چہرے پر جما کر مضبوط لہجے میں بولا۔ "میرا اندازہ ہے کہ تم میرے کیبن میں داخل ہوتے ہوئے یہی تصویر دیکھ کر ٹھٹکے تھے۔"

"تمہارا اندازہ درست ہے۔ دراصل میں پہلے بھی ایک دفعہ یہ تصویر دیکھ چکا ہوں جو بولتی بھی تھی۔" میں نے پہلے سے طے کیا ہوا جواب دیا اور وہ حیرت سے اپنی کرسی پر اچھل پڑا۔

"کیا کہہ رہے ہو؟ بھلا تصویریں بھی کبھی بولتی ہیں؟" اس نے بڑا سا منہ بنا کر تلخ لہجے میں کہا۔ جیسے میں نے اس کے ساتھ کوئی بھونڈا مذاق کرنے کی کوشش کی ہو۔ "نہیں بتانا چاہتے تو میں تمہیں مجبور نہیں کر سکتا جو تم یوں بے سروپا کہانی سنا رہے ہو۔"

"میں سنجیدہ ہوں مسٹر ڈیوڈ کامرلیا!" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "پہلی بار میں نے آواز سنی تو مجھے بھی وہم ہوا تھا کہ تصویر کے لب ہلے ہیں لیکن آواز دراصل تصویر کے فریم میں پوشیدہ ایک لاسلکی مواصلاتی ریسیور سے ابھری تھی جس کا راز فریم توڑ کر ہی فاش ہو سکتا تھا۔"

"اوہ۔" اس کی تنی ہوئی تیوریاں یکبارگی ڈھیلی پڑ گئیں۔ "مگر یہ تصویر تو جانے کب سے یہاں لگی ہوئی ہے۔ اگر اس میں سے بھی کوئی آواز ابھری ہوتی تو مجھے ضرور بتایا جاتا۔ مجھے تو یہ عام سی تصویر لگتی ہے۔ اس کے مقابلے میں مجھے تمہارے بارے میں اپنے فیصلے پر نظرثانی کرنا پڑے گی۔ تم یقیناً وہ نہیں ہو جو نظر آنے کی کوشش کر رہے ہو۔"

اچانک میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں۔ اس موضوع پر ڈیوڈ سے بات کرنے میں یہی ایک خطرہ تھا کہ وہ ہماری طرف سے بھڑک نہ جائے اور وہ خطرہ درست ثابت ہوتا نظر آ رہا تھا مگر میں نے بظاہر اس کی بات کا کوئی اثر لیے بغیر ہنستے ہوئے کہا۔ "میرے بارے میں تم جو چاہو فیصلہ کر لینا لیکن فی الحال مجھے تصویر کا جائزہ لینے کی اجازت دے دو۔"

"اور اگر تم نے تصویر کو نقصان پہنچانے کی کوشش یا کوئی شرارت کی؟" اس کی آنکھوں میں شبہات کی پرچھائیاں اُمڈ آئی تھیں۔

"تمہارے جہاز پر میری موجودگی کا کوئی اندراج نہیں ہے۔ بے دریغ گولی مار کر سمندر میں پھنکوا دینا۔" میں نے بلا تامل جواب دیا۔

"تصویر تو یہاں سے بھی نظر آ رہی ہے۔ اسے چھیڑ کر تم کیا تیر مار لو گے؟"

"میں اس کے فریم کے مختلف حصوں پر زور دے کر اس میں کہیں موجود کسی ساخت کا پتا چلانا چاہتا ہوں۔ ہو سکتا ہے کہ میں تمہیں واقعی کوئی حیرت انگیز ثبوت دکھانے میں کامیاب ہو جاؤں۔"

"کوئی اوزار نہیں ملے گا۔ ہاتھوں سے جتنا چاہو ٹٹول لو۔" اس نے بیئر کے گلاس سے ایک لمبا گھونٹ لے کر کہا۔ "مگر یہ یاد رکھنا کہ میری نگاہیں تم پر ہر لمحہ مرکوز رہیں گی۔"

میں نے گہری فکرمندی کے ساتھ اپنی جگہ چھوڑ دی اور جمی لاٹیمر کی تصویر کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے اس کی طرف بڑھ گیا۔ پہلے میں نے ایک تپائی پر کھڑے ہو کر تصویر کو چھیڑے بغیر خوب تصویر اور پورے فریم کا جائزہ لے ڈالا لیکن اس میں کہیں بھی کوئی غیر معمولی بات تلاش کرنے میں کامیاب نہ ہو سکا۔ پھر میں نے دونوں ہاتھوں سے مضبوط

چند ثانیوں تک سوچنے کے بعد کہا۔ "ان سے بچنے کی ایک ہی صورت ہے کہ ہم لباس اور حلیہ بدل کر تمھارے عملے میں گھل مل جائیں۔"

"تعداد میں دو کا اضافہ کہاں چھپ سکے گا؟ میرے پاس تو صرف اپنے عملے کی سفری دستاویزات ہیں؟"

"وہ پوری فوج تو نہیں لائے ہوں گے۔ دو آدمی تو اتنے بڑے جہاز پر کہیں بھی چھپ سکتے ہیں۔"

"یہ کوشش تم کر لینا میری طرف سے پوری اجازت ہے۔ ضرورت پڑے تو تمھیں کارگو ہولڈ میں بھی گھسنے کی آزادی ہوگی۔ میں اپنے کسی آدمی کو دغا تو یہ نہیں لگاؤں گا۔ ان کی تعداد کتنی بھی ہو وہ جہاز کا چپا چپا دیکھ لیں گے۔ اگر انھوں نے سمندر میں چلتے جہاز کو روکا ہے تو کسی یقین کی بنا پر روکا ہے۔"

"بدقسمتی سے ہم دونوں ہی اناڑی ہیں۔ تمھارے دو نمبر ایک عرشے کی دوسری طرف سے بوٹ کی واپسی تک کے لیے سمندر میں کود جائیں تو تعداد بھی درست ہو سکتی ہے۔"

"بوٹ کی واپسی تک وہ ٹھنڈے پانی میں ٹھٹھر کر مر چکے ہوں گے...."

"تم انھیں غوطہ خوری کا لباس دے سکتے ہو!" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔ "تاکہ بوٹ کے جہاز کے چاروں طرف گھومنے کی صورت میں وہ زیر آب جا سکیں۔ وہ لباس انھیں سردی سے بھی بچائے گا۔"

"بنیادی بات یہ ہے کہ تمھارے لیے اپنے دو آدمیوں کو بھی خطرے میں نہیں جھونک سکتا۔" اس نے فیصلہ کن لہجے میں کہا۔ "پھر تم ان اطراف کی سمندری زندگی سے بھی ناواقف ہو۔ یہاں جا بجا شارک مچھلیاں ملیں گی۔ ان میں سے ایک بھی لنگر آئی تو پانی میں اترے ہوئے کسی ملاح کا سراغ تک نہیں مل سکے گا۔"

اس کی آخری بات میں وزن تھا۔ اس لیے مجھے خاموش ہونا پڑا۔ اب تن بہ تقدیر ہو کر صورت حال کا سامنا کرنے کے علاوہ اور کوئی چارہ کار نظر نہیں آ رہا تھا۔

"پھر ہمیں دو استعمال شدہ ڈانگریاں منگوا دو۔ سامنے یاد رہے تو شاید ہم آنے والوں کی نگاہوں میں دھول جھونکنے میں کامیاب ہو جائیں۔" میں نے اس کے سامنے ہتھیار ڈالتے ہوئے کہا۔

"انجن روم تمھارے لیے سب سے بہتر رہے گا۔" وہ نرم پڑتے ہوئے بولا۔ "وہاں ہاتھ منہ کالے کر کے تم خود کو پوری طرح چھپا سکو گے۔" اسی وقت فضا میں کسی ہوٹر کی آواز گونجی جو دور دور تک پھیل گئی۔ شاید گن بوٹ والے اپنی موجودگی کا احساس دلا رہے تھے۔

"انجن روم؟" میں تلخ انداز میں ہنسا۔ "مسئلہ تو یہ ہے کہ ہمیں جہاز کی ساخت سے پوری واقفیت نہیں ہے ہو سکتا ہے کہ ہم ان سے ایک آدمی سے بچنے کی کوشش میں بے خبری میں کسی دوسرے کے سامنے جا نکلیں۔ ورنہ ہمیں بزدلوں کی طرح اپنی جگہ دوسروں کو گرفتار کروانے کا شوق نہیں ہے۔"

"بات پھر وہیں آ جاتی ہے کہ میں عملے کے لیے نیا آدمی یا اناڑی کام اور ڈیوٹی سے ہٹ کر وہ میری بات کیوں مانیں گے؟ اگر میں نے ڈھونس دینے کی کوشش کی تو ان کی دستی حمایت سے بھی محروم ہو جاؤں گا اور وہ سب تم دونوں کو پکڑ کر گن بوٹ والوں کے سامنے ڈال دیں گے۔ میں ایسا کوئی خطرہ مول نہیں لینا چاہتا۔"

اسی افہام و تفہیم میں کافی دیر گزر گئی اور آخر کار ہم جیمی ڈگلس کی معیت میں انجن روم کی طرف روانہ ہو گئے۔ راستے میں وہ ہم دونوں کو انجن روم کی روایتی احتیاطی تدابیر سے آگاہ کرتا رہا جن پر عمل کر کے ہم وہاں موجود عملے کے کام میں خلل انداز ہوئے بغیر خود کو مصروف دکھا سکتے تھے۔ نچلی منزل پر انجن روم تک پہنچنے سے پہلے ہی شور اور ارتعاش میں اس قدر وحشت انگیز اضافہ ہو گیا کہ میں نے وہاں پناہ لینے کا ارادہ ترک کر دیا۔ اس ماحول میں چند منٹ گزارنے کے بعد ذہن کوئی بھی ڈھنگ کی بات سوچنے کے قابل نہ رہ جاتا۔ میری فرمائش پر ڈگلس نے راستہ تبدیل کر دیا اور تھوڑی سی مسافت کے بعد ہمیں ایک وسیع و عریض لیکن نمناک اور بڑی حد تک نیم تاریک گودام میں چھوڑ کر چلا گیا۔

"اب جو کچھ ہو جائے کم ہے۔" خلیہ سنبھالتے ہوئے میں نے سلطان شاہ سے کہا۔ "مجھے یقین نہیں ہے کہ وہ فرانس کی بحری پولیس ہوگی۔ یہ یقیناً کسی کی کارروائی ہے ورنہ فرانسیسیوں کو ہم سے کیا دلچسپی ہو سکتی ہے؟"

"آج کا دن تمھارا ہے اس لیے میں تم سے بحث نہیں کروں گا۔" وہ پرتشویش لہجے میں بولا۔ "ویسے مجھے بھی آثار دیانتداری کے نظر نہیں آ رہے۔ غالباً انھوں نے سارا دن گزار کر رات کی کارروائی کے لیے دانستہ شام کا وقت منتخب کیا ہے تاکہ اندھیرا ان کو تحفظ فراہم کر سکے۔"

"لیکن ڈگلس تو بالکل الو کا پٹھا ہے۔" میں نے ایک فوری خیال کے تحت چونک کر کہا۔ "اسے ان کی بات پر یقین کرنے کے بجائے کسی قریب ترین بندرگاہ یا جہاز سے رابطہ قائم کر کے فرانسیسی حکام سے اس چھاپے کی تصدیق کرنا چاہیے تھی۔ اگر وہ لاعلمی کا اظہار کرتے تو وہ بحری قزاقی کا خطرہ ظاہر کر کے ساحل سے مدد بھی طلب کر سکتا تھا۔"

"ہر آدمی کی کھوپڑی تمھارے جیسی نہیں ہو سکتی۔ جب طلب کیا جائے تو قانون کے کسی محافظ کا نام سامنے آتے ہی اوسان خطا ہو جاتے ہیں۔ وہ یہ سوچ بھی نہیں سکا ہوگا کہ آنے والے سر پھرے ہو سکتے ہیں۔

فوراً ہی تامی گن کا دہانہ ہماری طرف تان کر للکارا تھا "ہینڈز اپ!" دوسرا اس کے جسم کی جنبش محسوس کرتے ہی اپنی تامی گن تانے اس کے برابر آ کھڑا ہوا تھا۔ دو تامی گنیں جب بھرپور تناسب سے چیتھڑے اڑا سکتی تھیں اس لیے ہاتھ بلند کرنے کے علاوہ کوئی اور صورت نہیں تھی۔

اپنے خدوخال اور لہجے سے وہ فرانسیسی ہی لگ رہے تھے۔ ان کے چہروں پر وہی جسند و رانہ پختگی اور سنجیدگی چھائی ہوئی تھی جو باقاعدہ فوجیوں کا طرۂ امتیاز ہوتی ہے۔ ان کا ایک ایک انداز ایسا نپا تلا تھا کہ ان پر فوجی نہ ہونے کا شبہ کیا ہی نہیں جا سکتا تھا۔ وہ دونوں چند ثانیوں تک اسی پوزیشن میں کھڑے جسم کو گھورتے رہے پھر اپنی طرف کھڑے ہوئے فوجی نے کرخت لہجے میں بولنا شروع کر دیا۔

"اپنی دونوں پنڈلیاں ننگی کرو اور دونوں ہاتھ سامنے پھیلا کر ہتھیلیاں اوپر کی طرف کھول لو۔" پہلے فوجی کی طرح وہ بھی فرنچ تھا اور انگریزی پر قادر الکلام نہ ہونے کے باوجود سپاٹ اور آسان الفاظ میں اپنا حکم صادر کرنے میں کامیاب ہو گیا تھا جو میرے لیے مایوس کن ثابت ہوا تھا۔

حلیہ تبدیل کر کے اور ڈانگری پہن کر میں نے یہ سمجھ لیا تھا کہ آنے والوں کے پاس نہ ہماری تصاویر ہوں گی نہ وہ ہم کو پہچان سکیں گے اور یوں نجات کی ایک راہ نکل آنے کی خوش فہمی میں یہ بھول گیا تھا کہ ہمارا واسطہ بھی لاانشیڈ جیسے ہلاکت خیز دشمن سے پڑا ہوا تھا جسے یہ معلوم تھا کہ گروپ تین کے ایک ممبر کا سامنے کو زخمی کرتے ہوئے میری دائیں ہتھیلی پر اتنا گہرا زخم آیا ہوا تھا جو اتنی جلدی نہیں بھر سکتا تھا اور ڈیتھ کیمپ میں ویرا کے ساتھی کی گولی سے سلطان شاہ کی پنڈلی زخمی ہونے کا واقعہ تو پچھلے دنوں ہی رونما ہوا تھا۔

ڈانگری کا پائنچا الٹتے ہی جوں ہی سلطان شاہ کے زخم پر بندھی پٹی نمودار ہوئی ایک فوجی نے دانت پیستے ہوئے فرنچ میں کچھ کہا اور ہمیں فوری طور پر ایک دوسرے سے پانچ قدم دور ہٹنے کا حکم دیا۔ اس حکم کی تعمیل ہوتے ہی وہ دونوں اپنی تامی گنیں تانے الگ الگ ہماری طرف بڑھے تھے۔

قریب آ کر میری ہتھیلی کا مندمل ہوتا ہوا زخم دیکھتے ہی وہ فوجی فخریہ لہجے میں انگریزی میں غرایا تھا: "اور یہ دوسرا یاسر ڈوگ ہے۔ اب ٹیبلا سے پوچھیں گے کہ ان دونوں کو اس کی مالک سے کب جدا تھا؟"

اس کا ایک ایک لفظ توہین آمیز اور اشتعال انگیز تھا مگر اس وقت میرے دماغ پر مایوسی کی گہری دھند سی چھا رہی تھی لہٰذا میں خالی الذہنی کے عالم میں اسے گھورتا رہ گیا، زبان سے کچھ نہ کہہ سکا۔

وہ دونوں فرنچ اور انگریزی زبان میں ہدایات دے کر ہمیں لے کر اوپر عرشے پر پہنچے تو وہاں ڈیوڈ کا ٹرول مجرمانہ انداز میں ہاتھ بلند کیے ریلنگ کے پاس کھڑا تھا اس کے قریب جوناتن کے علاوہ اس کا ایک اور ماتحت بھی موجود تھا ان تینوں کو ایک نسبتاً فوجی نے اپنی خود کار گن کی زد پر لیا ہوا تھا اس فوجی کے پیچھے وردی میں ملبوس ایک ادھیڑ عمر شخص موجود تھا جو اپنی پیشانی پر شکن تناؤ اور اپنے افسرانہ انداز کے باعث ان فوجیوں کا کمانڈر نظر آ رہا تھا۔ ہمیں ڈیوڈ اور اس کے ماتحتوں کی طرف دھکیل کر ہمیں لانے والوں میں سے ایک نے فرنچ میں اپنے کمانڈر کو ہمارے بارے میں اپنی کارگزاری سے آگاہ کرنا شروع کر دیا۔ اس اثنا میں میری اور ڈیوڈ کی نگاہیں چار ہوئیں تو اس کا چہرہ زرد پڑا ہوا تھا۔ ہمیں بچانے کی کوششوں میں ناکامی کے بعد اسے ہمارے نامعلوم انجام کا ملال تھا اور وہ خود اپنے انجام سے بے خبر تھا۔

"تم کتنے بے تکے ہو!" فوجی کے خاموش ہوتے ہی کمانڈر ڈیوڈ کا ٹرول پر انگریزی میں برس پڑا۔ "تم تو ان کے وجود سے انکاری تھے پھر اب یہ کس کی کوکھ سے نکلے ہیں؟"

"مجھے کچھ نہیں معلوم، یہ میری بے خبری میں جہاز پر چڑھے ہوں گے۔" ڈیوڈ نے کمزور لہجے میں اپنا دفاع کیا۔

"بے خبری؟" کمانڈر غصیلے لہجے میں دہاڑا اور اشتعال کے عالم میں اس نے اپنے بغلی ہولسٹر سے پستول نکال کر ڈیوڈ کی کھوپڑی پر گولیاں برسانا شروع کر دیں۔ "تو پھر ہمیشہ کے لیے بے خبری کے جہنم میں جاؤ۔"

پہلی گولی خطا ہوئی، دوسری ڈیوڈ کی پیشانی میں آ کر لگی، تیسری اس کی بائیں آنکھ کو سیاہ غار میں بدلتی ہوئی کاسۂ سر کی کھال معدوم ہو گئی۔ ڈیوڈ نے قدم لڑکھڑاتے، وہ ایک کرخت آواز کے ساتھ عرشے کی ریلنگ سے ہوتا ہوا سمندر کی سفاک موجوں میں پُر شور چھپاکے کے ساتھ جا گرا۔ اس کے ریلنگ سے نیچے گرتے ہی کمانڈر نے مزید دو گولیاں اس کے دم توڑتے جسم میں اتار دی تھیں۔

چند ثانیوں کے لیے عرشے کی فضا پر موت کا سناٹا چھا گیا، گہرے نیلے فضا میں بارود کا دھواں جگہ جگہ اپنے مرغولے لے رہا تھا لیکن سب خوفزدہ تھے۔ کمانڈر کی دیوانگی دیکھتے ہوئے کوئی بھی اس کی بربریت پر احتجاج کرنے کی جرأت نہیں کر سکا تھا۔ آخر ایک

کمانڈر ہی نے اپنے ماتحتوں سے مخاطب ہو کر تو وہ اس بھی تو وہ فریب دیا بول رہا تھا لیکن یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے کوئی ... اپنے زخموں میں لگی ہوئی جونکوں سے پریشان ہو کر ... رہا ہو۔

ایک فوجی ہم تمام قیدیوں پر گن تانے رہا، دوسرا وائرلیس سے بات کرنے میں مصروف ہو گیا اور تیسرا جہاز کے ... سمندر میں ٹھہری ہوئی گن بوٹ والوں سے کچھ کہنے لگا۔
مجھے ڈیوڈ کی موت کا بڑا قلق تھا۔ وہ بالکل بے گناہ مارا گیا تھا۔ سب سے بڑی بات یہ تھی کہ وہ بنیادی طور پر قانون کی پاسداری کرنے والا ایک شریف النفس انسان تھا جو ایک مغلوب الغضب ... کا شکار ہو گیا تھا۔ اگر وہ واقعی فوجی افسر تھا تو اسے قانون کی خبر تو ہوتی! قتل و جرم کے جرم میں کسی کو گولی مار دینے کا اختیار نہیں تھا لیکن انھوں نے زخموں کی بنا پر ہم دونوں کو شناخت کر کے خود ہی اپنے کامیاب ڈرامے کا بھانڈا پھوڑ دیا تھا۔
اپنی تمام تر تربیت اور رکھ رکھاؤ کے باوجود وہ کسی طرح بھی پیشہ ور فوجی نہیں تھے کیوں کہ دنیا کے کسی بھی خطے میں فوجیوں کو محاذ سے دور روزمرہ زندگی گزارنے کی تربیت نہیں دی جاتی جب کہ محاذ پر ہی روزمرہ زندگی اور بے رحمی شجاعت کی حسین اور دلگداز کہانیوں کا عنوان بن جاتی ہے۔
میں نے دل ہی دل میں عہد کیا کہ اگر دوبارہ بھی موقع مل گیا تو میں اس کمانڈر سے ڈیوڈ کی موت کا انتقام ضرور لوں گا خواہ اس کے لیے مجھے ایک بار پھر فرانس کا سفر ہی کیوں نہ کرنا پڑے۔
دن کے مقابلے میں اس وقت سردی زیادہ شدید تھی۔ ہوائیں بھی چل رہی تھیں لیکن روح فرسا واقعات کی تیزی اور ... کی شدت نے احساس کو بالکل ہی سلب کر لیا تھا۔ ابھی تک میری سمجھ میں یہ بات نہیں آ رہی تھی کہ کمانڈر اب عرشے پر کیوں رکا ہوا تھا۔ بظاہر تو ہماری گرفتاری کے بعد اس کا مقصد حاصل ہو گیا تھا اور اسے وقت ضائع کیے بغیر روانہ ہو جانا چاہیے تھا۔
چند منٹ بعد عرشے پر ایک سمت سے مزید دو انسانی ہیولے ابھرے اور پتا چلا کہ وہ دونوں بھی تو وار دون کی ٹولی سے تعلق رکھتے تھے۔ اس دوران میں ایک تیسرا فوجی رسے کی مدد سے ہمارا مضبوط آہنی صندوق عرشے پر کھینچ چکا تھا۔ نئے آنے والوں نے کمانڈر کو مختصر سی رپورٹ دینے کے بعد صندوق والے کا ہاتھ ... شروع کر دیا اور وہ تینوں صندوق لے کر ایک بار پھر ... کے اندھیرے کنویں میں غائب ہو گئے۔

"یہ صندوق ریموٹ کنٹرولڈ بم ہے جو اس جہاز کی تباہی اور غرقابی کے لیے کافی ہے۔" کمانڈر نے جوناس اور اس کے ساتھی سے مخاطب ہو کر کہنا شروع کیا۔ "اس کا کنٹرول یونٹ ہمارے پاس ہے اور یہ بم جہاز کی تہ میں لگا کر جا رہے ہیں تاکہ تم یوں کے ساتھ جہاز کی واپسی پر تم کوئی شرارت نہ کر سکو۔ میرے آدمیوں نے رپورٹ دی ہے کہ جہاز پر کہیں بھی اسلحہ کی موجودگی کے آثار نہیں ملے۔ یہ بات تمھارے حق میں بہت اچھی ہے۔ اگر واپسی پر تم کو نہ چھیڑا گیا تو یہ بم یوں ہی پڑا رہے گا تم اسے گھر سے سمندر میں پھینک دینا لیکن ہمارے ساتھ ذرا سی بھی شرارت ہوئی تو عملے سمیت جہاز کا ملبہ منٹوں میں سمندر کی تہ میں پہنچا دیا جائے گا۔"
"ہم قانون کا احترام کرتے ہیں۔" جوناس نے خوف زدہ اور ہکلائی ہوئی آواز میں کہا۔ "ہم کوئی شرارت نہیں کریں گے۔ خدا کے لیے یہ تباہ کن بم یہاں نہ چھوڑو۔"
قریب ہی لگی ہوئی زرد رنگ لائٹ کے انعکاس میں کمانڈر کے پتلے پتلے ہونٹوں پر سفاکانہ مسکراہٹ پھیل گئی۔ "یہ یقین کر لو کہ وہ بم ان دونوں قیدیوں سے کم خطرناک ہے جنھیں ہم ساتھ لے جا رہے ہیں۔ جب تم نے انھیں پناہ دی ہوئی تھی تو کچھ دیر بم کو بھی برداشت کر لو۔" اس کا لہجہ زہریلا تھا۔
جوناس خوف سے اپنے ہونٹوں پر زبان پھیر کر رہ گیا۔
"بم پیچھے یا نیچے، اس کی موجودگی کے انکشاف کے ساتھ ہی ہمارے عملے میں سراسیمگی پھیل جائے گی۔ ہو سکتا ہے کہ کچھ لوگ خوف ناک لہروں اور شارک مچھلیوں کی پروا کیے بغیر سمندر میں چھلانگ لگا دیں۔" جوناس کے ساتھی نے سہمی ہوئی آواز میں فریاد کی جو اس پر اثر انداز نہ ہو سکی۔
ترحم آمیز رویے کے بجائے اس کے پتلے پتلے ہونٹوں پر ہلکا سا کھنچاؤ نمودار ہوا تھا جیسے وہ ملاحوں میں پھیلنے والے خوف اور ہراس کا تصور کر کے دل ہی دل میں خوش ہو رہا ہو۔ پھر وہ سپاٹ لہجے میں بولا تھا۔ "جن کی موت آ گئی ہے انھیں دنیا کی کوئی طاقت نہیں روک سکے گی۔ وہ ہر خطرے کو نظر انداز کر کے ضرور خودکشی کی اندھی کوشش کریں گے لیکن تم دونوں کا رول بہت اہم ہو گا۔ تم انھیں جہاز پر بارودی ڈھیر کی موجودگی سے کیوں آگاہ کرنا چاہتے ہو؟ کیا تمھیں اپنے آدمیوں پر اعتماد نہیں رہا ہے؟"
چند ثانیوں کے لیے وہ سٹپٹا گئے جیسے ان سے کمانڈر کے سوالات کے جواب نہ بن پا رہے ہوں۔ پھر جوناس نے ہی سنبھالا لیا تھا۔ "ہمیں کچھ نہیں معلوم کہ اب کیا کرنا ہو گا۔ ان سب سے کام لینے والا اپنی بدقسمتی سے تمھارے ہاتھوں موت

کے گھاٹ اُتر چکا ہے۔"

"وہ اب تک اپنے لباس سمیت خونخوار مچھلیوں کی خوراک بن چکا ہوگا۔ اسے بھول جانے کی کوشش کرو۔ ماضی سے رشتہ برقرار رکھ کر کوئی زیادہ دیر نہیں جی سکتا۔" وہ سنگدلانہ بے پروائی کے ساتھ بولا۔ "مرنے والوں کے ساتھ مرا نہیں جاتا ورنہ آج دنیا کی آبادی اتنی نہ بڑھی ہوتی۔"

"ہم دونوں....." میں نے زبان کھولی ہی تھی کہ اس نے ہاتھ اٹھا کر سخت لہجے میں میری بات کاٹ دی اور کسی قدر استہزائیہ لہجے میں بولا۔

"تم سے بوٹ پر بات ہوگی۔ فی الحال تم دونوں اپنی زبانیں بند رکھو گے۔ فرصت اور انتظار کے ان لمحات میں مجھے ان تینوں کا دکھ بانٹنے دو جن کا باپ ابھی سمندر کی بھینٹ چڑھا ہے۔"

اور میں نے خفگی کے ساتھ اس کی ہدایت پر عمل کرنے کا فیصلہ کرلیا کیوں کہ وہ سر پھرا کسی بھی لمحے ہم کو بھی اپنے تشدد کا نشانہ بنا سکتا تھا کیوں کہ اس کے اصل شکار ہم دونوں ہی تھے۔ باقی لوگوں سے تو وہ بس اپنا دل بہلانے کی کوشش کررہا تھا۔

"سفر جاری رکھا جا رہا ہو یا واپس ہو تو یہ تمہاری مرضی پر منحصر ہوگا۔" کمانڈر ان سے کہہ رہا تھا۔ "بس یہ یاد رکھنا کہ اب تم ساحل یا کسی اور جہاز سے رہنمائی نہ لے سکو گے کیوں کہ تمہارے ریڈیو روم کے بعض اہم پرزے ناکارہ بنا دیے گئے ہیں اور تمہیں اپنے سفر کے باقی حصے کے لیے صرف اور صرف اپنے آلات پر انحصار کرنا ہوگا۔ یہ اس لیے ضروری سمجھا گیا کہ تم جمہوریہ فرانس کے بحری محافظوں کے خلاف اپنے نامعلوم حمایتیوں سے مدد طلب نہ کر سکو۔"

ان دونوں کے چہرے تاریک پڑ گئے جیسے وہ خبر ان کے لیے سب سے زیادہ منحوس رہی ہو۔ خوف ناک کھلے سمندر میں ریڈیائی آلات کی مدد کے بغیر سفر کرنا بالکل ایسا ہی تھا جیسے کسی اندھے شخص کو کسی پُرہجوم شاہراہ پر ٹریفک کی بھیڑ میں چھوڑ دیا جائے۔

اسی وقت بارود کی صندوق لے جانے والے تینوں سپاہی خالی ہاتھ عرشے پر واپس لوٹ آئے۔ کمانڈر نے ان سے چند فقروں کا تبادلہ کیا اور دو سپاہی اپنی ٹامی گنیں شانوں سے لٹکا کر رسّوں کی سیڑھی کے ذریعے گن بوٹ پر اترنے لگے۔

ان کے اتر جانے کے بعد کمانڈر نے مجھے اور سلطان شاہ کو روزالی چھوڑنے کا حکم دیا۔ سیڑھی کی طرف بڑھتے ہوئے میری اور جونا کی نگاہیں چار ہوئیں تو اس کی آنکھوں میں ہمارے لیے ترحم اور افسوس کے جذبات صاف پڑھے جاسکتے تھے جب کہ میرا دل ان کی بدنصیبی پر رو رہا تھا لیکن یہ قدرت ہی کو معلوم تھا کہ ہم میں سے کون زیادہ اور کون کم مظلوم ہونے والا تھا۔

گن بوٹ ایک چھوٹے سے جہاز سے کم نہیں تھا اور روزالی کے مقابلے میں اس کا عرشہ بہت مختصر تھا کیوں کہ اس کا بیشتر حصہ گن نے گھیرا ہوا تھا مگر عرشے سے نیچے جانے والے زینوں سے یہ ضرور ظاہر ہو رہا تھا کہ بوٹ پر زیادہ نہیں تو کم از کم دو منزلیں ضرور تھیں۔ گن کا وزن اور گن فائر کی طاقت کو بہتر طور پر سنبھالنے کے لیے اس جنگی کشتی کی وہ ساخت زیادہ حیرت خیز نہیں تھی۔

گن بوٹ کا دھیمی آواز والا انجن بیدار تھا اور روزالی سے آنے والے دو فوجیوں کے علاوہ عرشے پر مزید دو سادہ پوش مسلح افراد ہمارے استقبال کے لیے تیار تھے۔ میں نے اندازہ لگایا کہ کمانڈر سمیت گن بوٹ پر کل عملہ کی نفری آٹھ سات نفوس پر مشتمل تھی جن میں سے تین ابھی روزالی پر تھے اور باہر مزید دو تین آدمی گن بوٹ کی نچلی منزل میں رہے ہوں گے۔

دونوں سادہ پوش ہمیں ٹامی گنوں سے کور کر کے فوراً ہی عرشے سے ہٹا لے گئے۔ نچلی منزل پر اترتے ہی اس گن بوٹ کی نفیس ترین تزئین و آرائش اور راہداری میں بچھے ہوئے دبیز قالین دیکھ کر میں یہ سوچے بغیر نہ رہ سکا کہ فرانس کی بحریہ اپنے فرائض منصبی کو بھول کر عیش کوشی میں مبتلا ہو چکی تھی۔ زندگی کے اس روپ کے زیادہ رنگین بزم آرائیاں تو ہم سے کر سکتے تھے لیکن اپنے کمزور ترین حریف کے خلاف بھی بزدلانہ آنا ہوتا ان کی فطرت اور مزاج کے بالکل خلاف ہوتا۔

گن کا ڈھانچہ اس منزل پر بھی خاصی جگہ گھیرے ہوئے تھا اور باقی جگہ میں راہداری کے دونوں طرف آٹھ وسیع کیبنوں کے دروازے نظر آرہے تھے۔ وہ دونوں ہمیں انہی میں سے ایک کیبن میں لے گئے جہاں فرش پر بچھے ہوئے دبیز قالین اور منقش وال پیپر سے آراستہ سپاٹ دیواروں کے علاوہ کچھ نہیں تھا۔ بغلی دیوار میں نظر آنے والا دروازہ شاید ملحقہ باتھ روم کا تھا۔

میرا خیال تھا کہ ہمارے پیچھے وہ دونوں سادہ پوش بھی اندر آئیں گے لیکن میں دروازہ بند ہونے کی ہلکی سی آواز سن کر مڑا تو کیبن میں میرے اور سلطان شاہ کے سوا کوئی تیسرا نہیں تھا اور اندر کے رخ پر دروازہ بھی دیواروں کی طرح بالکل سپاٹ تھا۔ اس میں کوئی ہینڈل یا دستہ تک نہیں تھا جس کی مدد سے دروازے کو اندر کی طرف کھولا جا سکتا جس کا مطلب تھا کہ وہ اس مختصر سے بحری یونٹ کا قید خانہ تھا جو اب ہمارا مقدر بن گیا تھا۔

"سب کچھ چوپٹ ہوگیا۔" سلطان شاہ نے بھرائی ہوئی

آزادیں کماتا لیکن یہ سمجھ میں نہیں آتا کہ فرانس کی بحریہ کو ہماری
تلاش کیوں ہے؟"

"یہ سب ڈھکوسلا معلوم ہوتا ہے۔" میں نے آہستگی کے
ساتھ کہا۔ "انھوں نے روزالی پر دھاوا بولنے کے لیے بحری فوج کی
وردیاں اور نشانات ضرور استعمال کیے ہیں لیکن اس گن بوٹ
کے تمام افراد کے ٹھاٹ باٹ سخت فوجی زندگی سے ذرا بھی میل
نہیں کھاتے......"

"تم آرمی سے مقابلہ کر رہے ہو، نیوی والے تو شاید ہر
جگہ تھوڑی سی بہتر زندگی گزارتے ہیں۔"

"سب سے بڑی بات یہ ہے کہ انھوں نے ہمیں ناموں
یا عہدوں کے بجائے ہمارے زخموں سے پہچانا ہے اور یہ
معلومات صرف کشتی والے ہی فراہم کر سکتے تھے... تھوڑی دیر
صبر کرو، سب کچھ سامنے آجائے گا۔"

سلطان شاہ سر جھٹک کر باتھ روم کی طرف چلا گیا اور
میرا ذہن ایک بار پھر ڈیوڈ کے قتل کی طرف چلا گیا۔

اسے جس قدر بے دردی سے اور لاتعلقانہ انداز میں ٹھکانے
لگایا گیا تھا وہ میرے نزدیک ناقابلِ معافی تھا۔ کمانڈر نے
یہ بھی جاننے کی کوشش نہیں کی تھی کہ ڈیوڈ سمندر میں گر کر مرا
تھا یا مر کر گرا تھا۔ اسے ایک بے جان پتھر کی طرح سمندر
میں لڑھکا کر چلتا کر دیا گیا تھا۔

ڈیوڈ نوجوان نہیں تو اتنا عمر رسیدہ بھی نہیں تھا۔ چند
گھنٹوں کی رفاقت میں اس منکسر مزاج محنتی جہازران نے میرے
دل میں اپنے لیے ایک خاص مقام پیدا کر لیا تھا۔ اسے اسٹیو
ملانٹ نے خاص طور پر اس بحری سفر کے لیے چنا تھا اور ڈیوڈ
لگتا بھی سوچ رہا تھا کہ وہ سمندر کے سینے پر روزالی کے آخری
سفر کی کمان کر رہا تھا لیکن روزالی کا آخری سفر مکمل ہونے سے
پہلے ہی ڈیوڈ کی زندگی کا چراغ بے رحمی کے ساتھ گل کر دیا گیا
تھا۔ وہ جب تک زندہ رہا پوری شان کے ساتھ۔ اپنی مرضی
کے مطابق سمندروں کو پامال کرتا رہا اور موت کے بعد بھی اس
کے لیے گور و کفن جسدِ خاکی کو سمندر کی لہروں نے اپنی آغوش
میں لے لیا تھا...... شاید سمندر کی سبک خرام
موجیں بھی بہا کر اسے کسی انجان ساحل کی طرف لے جا رہی تھیں
جہاں تک اگر وہ مچھلیوں کی خوراک بننے سے محفوظ رہتا تو ایک
گمنام لاش کی حیثیت سے کہیں دفنا دیا جاتا۔

میرا خیال تھا کہ ہم دونوں کی تلاش میں کشتی والوں نے
فرانس کی بحری فوج کی آڑ لے کر ایک بہت بڑی غلطی کی تھی۔ ان
کی گن بوٹ سے ظاہر ہو گیا تھا کہ وہ ان سمندروں کی مخلوق
میں عرصہ دراز سے فعال تھے اور شاید فرنچی ممالک بھی اپنے
قرب و جوار میں ان کی سرگرمیوں سے لاعلم تھے لیکن روزالی کے
واقعے کی خبر پھیلتے ہی تحقیقات کے نتیجے میں یہ بات سامنے
آتی کہ فرانس کے کسی بحری یونٹ نے روزالی کا رُخ نہیں کیا
تھا تو لامحالہ فرانس اور ساتھ ہی برطانیہ کو ان بحری مجرموں کی
فکر لاحق ہو جاتی جو ان کی سمندری حدود سے آگے بین الاقوامی
سمندر میں اپنی بالادستی قائم کر چکے تھے۔ اس طرح کشتی کی بحری
سرگرمیوں پر براہِ راست زد پڑ سکتی تھی۔

کمانڈر نے روزالی کے ریڈیو روم کے اہم پرزوں کو
ناکارہ بنا کر یہ بندوبست تو کر لیا تھا کہ وہ لوگ فوری طور پر
گن بوٹ کے بارے میں کسی کو کوئی پیغام نہ دے سکیں لیکن
یہ امر یقینی تھا کہ جلد یا بدیر روزالی والوں کو کہیں نہ کہیں سے
مدد مل سکتی تھی یا وہ سمندری خطرات سے بچتے ہوئے کسی ساحل
پر لنگر انداز ہو سکتے تھے۔ ایک بار ان کا خشکی سے رابطہ قائم
ہو جاتا تو ڈیوڈ کی موت کے ساتھ ہی گن بوٹ والوں کی
چیرہ دستیوں کی کہانی متعلقہ حکام تک پہنچ جاتی اور بڑے پیمانے
پر ان کی تلاش کی مہم کا آغاز ہو جاتا۔

اس موازنے سے یہ ظاہر ہو جاتا تھا کہ وہ ہر خطرہ مول
لے کر ہماری گرفتاری پر تل گئے تھے اور اس مقصد کے حصول
کے لیے تھوڑی سی مدت کے لیے اپنے بعض مفادات سے
دستبردار ہونے کے لیے تیار تھے۔ روزالی پر ڈیوڈ کے کیبن
میں جمی لانیئڈ کی تصویر دریافت ہونے سے اس وقت واقعات
جس تسلسل سے رونما ہوئے تھے ان کی بنا پر یہ بات پایۂ ثبوت
کو پہنچ گئی تھی کہ جہاز رانی کی دنیا کا ایک معتبر نام ہی کشتی کی سرپرستی
کر رہا تھا اور یہ ایک ایسا چونکا دینے والا راز تھا جس سے روئے زمین
پر میرے اور سلطان شاہ کے علاوہ شاید کوئی تیسرا واقف نہیں تھا۔

ہم جمی لانیئڈ پر یہ الزام ہی عائد کر سکتے تھے لیکن اس کی
دوہری زندگی کے بارے میں کوئی ٹھوس ثبوت فراہم کرنا ہمارے
بس سے باہر تھا۔ پیٹرابیچ کے بارے میں ویرا کے سامنے
زبان کھول کر میں نے دیکھ لیا تھا کہ اس نے میرے مشاہدے
کو تسلیم کرنے سے انکار کر دیا تھا جب کہ میرے یقین کے مطابق
پیٹرابیچ اور جمی لانیئڈ ایک ہی شخصیت کے دو نام تھے اور ایک
فرانسس جو اس امر کی واحد گواہ تھی، اسے جمی لانیئڈ نے ایک
حادثے کی آڑ میں قتل کرا دیا تھا۔ اس کا ہر کام اتنا محتاط اور بھرپور
ہوتا تھا کہ اسے کہیں بھی غلط ثابت کرنے میں دانتوں پسینہ
آ سکتا تھا۔

میں ان ہی خیالات میں گم بیٹھا ہوا تھا کہ اچانک کیپٹن کا

دروازہ کھلا اور کمانڈر ایک مسیح سادہ پوش کے ساتھ اندر آگیا۔ اس وقت اس کی آنکھوں میں کسی عقاب جیسی چمک تھی جس نے دور سے کسی شکار کو بھانپ لیا ہو۔

”جیسے ہم کچھ نا چاہیں تو وہ روئے زمین پر کہیں بھی محفوظ نہیں رہ سکتا۔“ اس نے پرغرور لہجے میں مزید مہرائی شروع کر دی۔ ”تم نے دیکھا کہ ہم نے کتنی آسانی کے ساتھ تمہیں کابک میں دبکے ہوئے کبوتروں کی طرح پکڑ لیا۔“

”لیکن ابھی تک ہمیں ہمارا جرم نہیں بتایا گیا۔“ میں نے سنجیدگی سے کہا۔ روزوالی پر غم اسے مشتعل نظر آ رہے تھے کہ میں نے تم سے کوئی سوال کرنا مناسب نہیں سمجھا۔ اسی لیے سلطان شاہ باتھ روم سے باہر آ گیا۔

”میرا خیال ہے کہ سب کچھ بہت واضح ہے۔ کسی کے کچھ بتائے بغیر تم کو معاملے کی تہ تک پہنچ جانا چاہیے۔“ اس نے جیب سے ایک سگار نکال کر اس کا گوشہ توڑا اور اسے سلگانے میں مصروف ہو گیا۔

”ہمارے دشمنوں کی تعداد کافی ہے۔“ میں نے تجاہل عارفانہ سے کام لینے کا فیصلہ کرتے ہوئے کہا۔ ”لیکن میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ فرانس کے قانون کو ہم سے کیا پرخاش ہے جو ہماری گرفتاری کے لیے اس کی بحری فوج کے ایک یونٹ کو غیر معمولی انداز میں یہ کارروائی کرنا پڑی۔“

اس نے بہت بڑا سا منہ بنایا تھا۔ ”تمہارے بارے میں جو کچھ سنا تھا اس کی روشنی میں تم کو اتنا کند ذہن نہیں سمجھ رہا تھا۔ تم تو عقل سے بالکل کورے معلوم ہوتے ہو۔“

”تو کیا تمہارا تعلق بحری فوج سے نہیں ہے؟“ میں نے چونکنے کی اداکاری کرتے ہوئے سوال کیا۔

”بحری فوج کھلے سمندر میں روزوالی کی تلاشی لینے کے بجائے پورے جہاز کو کسی قریبی بندرگاہ پر لے جا کر ضابطے کے مطابق کارروائی کرتی ہے۔ ہم لوگ قانون کی ہر عمل داری سے آزاد ہیں۔ جہاں جو کچھ دل میں آتا ہے، طاقت کے بل پر کر گزرتے ہیں۔ تمہاری زخمی ہتھیلی سے میں نے اندازہ لگایا ہے کہ تمہارا نام ڈینی ہے؟“

آخری فقرہ اس نے تصدیق طلب لہجے میں کہا تھا۔ میں نے اثبات میں اپنا سر ہلاتے ہوئے کہا۔ ”اگر تم اس حد تک طاقت کے پجاری ہو تو شاید تمہارا تعلق صنف نازک سے ہو۔“

”بکواس بند کرو۔“ وہ ایک دم غرّایا۔ غصے سے اس کا چہرہ سرخ ہو گیا تھا۔ ”میں بدتمیزی برداشت کرنے کا عادی نہیں ہوں۔“

”معاف کرنا کمانڈر! تم میری بات نہیں سمجھ سکے۔“ میں نے معذرت خواہانہ لہجے میں کہا۔ ”میرا اشارہ وحشی کی طرف تھا۔ اس وقت شاید وہی سب سے زیادہ منتظم اور طاقتور گروپ ہے۔ کوئی اور لوگ ہمارے لیے عام فوجی وردیاں استعمال کرنے کی جرأت نہیں کر سکتا۔ مجھے اعتراف ہے کہ تمہاری مکمل اداکاری مجھے اب تک حقیقت سے بے خبر رکھنے میں کامیاب رہی۔“

”اس کے بغیر روزوالی کو لنگر انداز کرانا مشکل تھا اور ہم بغیر جانی نقصان اٹھائے اس مہم کو سر کرنا چاہتے تھے۔“ وہ سگار کے کثیف دھوئیں کے مرغولے اگلتے ہوئے بولا۔ ”لیکن ہماری مہم ابھی مکمل نہیں ہوئی۔ تم میرے ساتھ آؤ تو میں تمہیں ایک تماشا دکھاؤں گا۔“

مجھے خوشی ہوئی کہ اس نے مجھے کسی دعوت کے قابل سمجھا تھا۔ میں فوراً ہی اس کے ساتھ چلنے پر آمادہ ہو گیا۔ ”کیا میں اپنے ساتھی کو بھی لے لوں؟“

”اس کی ضرورت نہیں۔“ وہ سلطان شاہ کی طرف دیکھتے ہوئے معنی خیز لہجے میں بولا۔ ”یہ تو محض ایک روبوٹ ہے جو تمہاری طرف سے دیے گئے احکام کی تعمیل کرتا رہتا ہے۔ اصل بات تم ہی سمجھ سکتے ہو۔“

سلطان شاہ کو اسی کیبن میں مقفل کر کے ہم دونوں باہر نکل گئے۔ نقلی فوجی کمانڈر مجھ سے آگے تھا اور سادہ پوش مسلح شخص پیچھے چلا آ رہا تھا۔

عرشے پر پہنچ کر میں نے چاروں طرف دیکھ ڈالا۔ لیکن گہری دھند میں روزوالی کا کھوج لگانا ممکن نہیں تھا۔ شاید کارروائی کی تکمیل کے بعد گن بوٹ تیزی کے ساتھ حرکت میں آ کر روزوالی سے کافی دور جا چکی تھی۔ دوسری حیرت انگیز بات یہ بھی کہ عرشے پر گن کی نال کہیں نظر نہیں آ رہی تھی اور عرشے پر پھیلے ہوئے گن کے ڈھانچے نے اس وقت واجبات کے ایک گنبد کی صورت اختیار کر لی تھی جس پر کسی بھی طرح گن ہونے کا شبہ نہیں کیا جا سکتا تھا۔

”یہ فولادی گنبد ہے۔“ میری حیرت بھانپ کر کمانڈر فخریہ لہجے میں بولا۔ ”اپنے ساز و سامان میں یہ دنیا کی سب سے جدید گن بوٹ ہے جس کا نشانہ کم ہی خطا ہوتا ہے۔“

یہ کہتے ہوئے اس نے آہنی گنبد کے کسی حصے کو چھوا اور فوراً ہی عرشے سے چند انچ کی بلندی پر ایک اتنا بڑا خلا پیدا ہو گیا جس میں سے ایک آدمی اندر داخل ہو سکتا تھا۔ میں کمانڈر کے ساتھ اور جب میں اسی خلا سے گزر کر اندر پہنچا تو مجھے یوں محسوس ہوا جیسے کسی فولادی دڑبے میں آ گیا ہوں۔

اس تنگ جگہ میں جلو میں سے بہت سی کرسیوں کے سامنے ایک پیچیدہ الیکٹرانک پینل موجود تھا جس میں درا سکرینیں بھی فٹ ہوئی

نہیں میں حیرت سے ان تمام چیزوں کا جائزہ لے رہا تھا کہ کمانڈر نے پینل کے اوپر نصب ٹیلی اسکوپ کے آئی پیس سے آنکھ لگا دی اور جلتے ہوئے ٹیلی اسکوپ کو نیچے اوپر اور دائیں بائیں گھمانے لگا جو اب یکا دوسرا سرا آہنی دمدمے سے باہر نکلا ہوا تھا اور اس نکتے کے سہارے پورے آلے کو کسی بھی طرف گھمایا جا سکتا تھا۔

اس وقت میں... کمانڈر پر حملہ کر کے اسے بہ آسانی زیر کر سکتا تھا کیوں کہ وہ ٹیلی اسکوپ پر کسی خاص نشانے کی تلاش میں بے منہمک تھا لیکن اسی وقت سادہ پوش شخص نے فولادی گنبد کے خول سے کھنکار کر مجھے اپنی موجودگی کا احساس دلا دیا۔ اس کی ٹامی گن کی نال خلاف معمول موجود تھی اور وہ خود عرشے پر بیٹھا میری طرف ڈالا تھا۔

"یہ اس گن کا آٹو میٹک کنٹرول ہے۔" آخر کار وہ ٹیلی اسکوپ سے ہٹتے ہوئے بولا۔ "اس کے مانیٹرنگ یونٹ پر ٹیلی اسکوپ کے ذریعے ایک بار نشانے کا تعین کر دیا جائے تو خودکار نظام کے تحت گن موزوں ترین سمت اور زاویے سے اس وقت تک فائر کرتی رہتی ہے جب تک نشانہ نیست و نابود نہ ہو جائے۔"

"اور اب تم شاید گن کی اسی صلاحیت کا مظاہرہ کرنے والے ہو؟" میں نے اپنے وجود میں بیک وقت ہزاروں چیونٹیاں سی رینگتی ہوئی محسوس کیں۔

"تم اتنے بھی اہم نہیں ہو کہ تمہارے لیے اس گن کو بیدار کیا جائے۔" وہ تلخ لہجے میں بولا۔ "تم ٹیلی اسکوپ میں دیکھو، میں ابھی ایک تماشا دکھانے والا ہوں۔"

میں نے دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ ٹیلی اسکوپ سے آنکھ لگا دی۔ فوری طور پر باہر پھیلی ہوئی گہری دھند میں مجھے چند متحرک دھبوں کے سوا کچھ نظر نہ آیا لیکن کمانڈر نے جو اہتمام کیا تھا اس کے مطابق مجھے کچھ نظر آنا لازمی تھا لہٰذا میں اپنے بصری عضلات پر زور دے کر ان دھبوں کے گرد ایسی علامات دیکھنے میں کامیاب ہو گیا جن کی بنا پر یہ اندازہ کیا جا سکتا تھا کہ وہ کوئی جہاز تھا جو ٹیلی اسکوپ کی بالکل سیدھ میں بائیں طرف سرکتا محسوس ہو رہا تھا۔

"یہ... یہ تو کوئی جہاز معلوم ہوتا ہے۔" میں نے اضطراری لہجے میں کہا۔ اس وقت مجھے اپنا حلق خشک ہوتا ہوا محسوس ہو رہا تھا۔

"ابھی نظر آ رہا ہے نا؟" اس نے سوال کیا اور میری تائید پر پھر بولا۔ "بس اسے غور سے دیکھتے رہو۔"

ابھی چند سیکنڈ بھی نہیں گزرے تھے کہ اچانک آگ اور دھوئیں کے ایک ہولناک طوفان میں سب کچھ غائب ہو گیا۔ ٹیلی اسکوپ پر سمندر کے وسط میں نظر آنے والا وہ منظر بہت بھیانک تھا۔

"وہ روزالی تو نہیں تھا؟" میں نے ٹیلی اسکوپ سے آنکھ ہٹا کر امید و بیم کے عالم میں اس سے سوال کیا۔

"خوب پہچانا۔" وہ میری تشویش سے لطف اندوز ہوتے ہوئے قہقہہ مار کر بولا۔ "اس وقت ہمارے گرد و پیش میں بس وہی ایک جہاز موجود تھا۔"

"اور تم نے اس پر فائر کر دیا؟" میں نے وحشت اور بے یقینی کے عالم میں سوال کیا۔

اس نے اپنا سر نفی میں ہلاتے ہوئے اپنے بائیں ہاتھ میں دبی ہوئی پلاسٹک کی ایک ڈبیا میری طرف اچھال دی۔ "یہ روزالی میں لگائے گئے بم کا ریموٹ کنٹرول تھا۔ اسے آپریٹ کرتے ہی وہ سب ہزاروں مشکلات سے آزاد ہو گئے۔ ایسی سہل موت خوش نصیبوں کو ہی ملتی ہے۔"

میرے ہاتھ پیر یکلخت ٹھنڈے پڑ گئے۔ کنپٹیاں سنسنانے لگیں اور یوں محسوس ہوا جیسے کسی نے میرے وجود سے ساری طاقت سلب کر لی ہو۔ اس شخص نے اپنی انگلی کے ذرا سے اشارے سے پیٹر، میری، آڈ، سیول سمیت روزالی کو تباہ کر دیا تھا اور میں ماؤف ہو کر رہ گیا تھا۔ سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ اس خون آشام درندے سے کیا سلوک کروں جو اذیت رسانی کے کسی ہولناک ذہنی عارضے میں مبتلا نظر آ رہا تھا۔

اسے جو کرنا تھا وہ کر گزرا تھا اور اس سے اس موضوع پر بات کرنا اسے مزید خونریزی کی طرف مائل کرنے کے مترادف ہوتا لہٰذا میں نے زبان سے ایک لفظ بھی نکالے بغیر اضطراری طور پر اپنی آنکھ ٹیلی اسکوپ سے لگا دی۔

سامنے پورے منظر کی گولائی میں یکساں دھند چھائی ہوئی نظر آ رہی تھی اور کچھ بھی نہ تھا جس کا مطلب تھا کہ یا تو روزالی اپنے بدنصیب عملے سمیت غرقاب ہو چکا تھا یا گن بوٹ کی سمت تبدیل ہونے سے جائے حادثہ ٹیلی اسکوپ کی زد سے نکل گئی تھی۔

"اب میری ذمہ داری پوری ہوئی، چلو باہر نکلو۔" اس نے سگار کا ایک گہرا کش لیتے ہوئے پُرسکون لہجے میں کہا۔ "تمہیں یہ منظر دکھانا ضروری تھا تاکہ تم اپنے مستقبل کے بارے میں کسی خوش فہمی کا شکار نہ رہو۔"

"مجھے اب بھی یقین نہیں آ رہا کہ تم نے ان سب کو اتنے اطمینان اور بے دردی سے مار ڈالا۔ وہ بے چارے بھلا تمہارے لیے کیا کر سکتے تھے؟" میں نے تاسف آمیز بوجھل لہجے میں کہا۔

"سب سے پہلی بات یہ ہے کہ اب اس علاقے میں ہماری موجودگی کا راز فاش نہیں ہوگا۔" اس نے براہ راست میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔ "وہ زندہ بچ جاتے تو یورپ میں

سیکڑوں پُراسرار کہانیاں چھپی تھیں جن میں ہماری مداخلت سے ڈلویک کے نقش کی بازگشت سنائی دیتی مگر اب بدنصیب روزالی کے ساتھ کسی مہلک اتفاقی حادثے کے علاوہ کچھ بھی نہیں سوچا جا سکتا۔ جس مقام پر روزالی غرق ہوا ہے وہاں سمندر اس قدر گہرا ہے کہ کوئی بھی جہاز کے ملبے تک نہ پہنچ سکے گا اور ہمارا راز ہمیشہ سمندر کے سینے میں دفن رہے گا۔"

وہ خاموش ہوا تو میں قوب کے سوا تجلی زمین کے نیچے بنے ہوئے فولادی دمدمے سے باہر آگیا اور ہم تینوں ایک بار پھر کیبن کی طرف ہولیے۔ اس وقت میرا دل روزالی والوں کی ناگہانی اجتماعی موت پر خون کے آنسو رو رہا تھا اور میں اپنے زور کے اس سفاک ترین انسان سے انتقام لینے کے امکانات پر غور کر رہا تھا۔

اس وقت اسے ہر اعتبار سے ہم پر بالادستی حاصل تھی۔ اور ہم اپنی خواہشات کے برعکس اس کے اشاروں پر ناچنے پر مجبور تھے لیکن دور دور تک ایسا کوئی امکان نظر نہیں آرہا تھا جس کی بنا پر صورتِ حال میں کسی نمایاں تبدیلی کی امید کی جا سکتی۔

ہم تینوں خاموشی کے ساتھ اسی کیبن میں واپس پہنچے تو وہاں سلطان شاہ کا پتا نہیں تھا۔

"میرا ساتھی کہاں گیا؟" میں نے مضطربانہ لہجے میں سوال کیا۔ مجھے یاد تھا کہ ہمارے جانے سے پہلے ہی وہ باتھ روم سے فارغ ہو کر آ گیا تھا اسے اتنی جلدی دوبارہ وہاں جانے کی ضرورت بھی نہیں آسکتی تھی۔

"کہیں نکل گیا ہوگا۔" اس نے مسکرانہ اطمینان کے ساتھ کہا۔ "لیکن فکر نہ کرو۔ وہ کھلے سمندر میں چلتی ہوئی کشتی سے کہیں فرار نہ ہو سکے گا۔"

"مجھے معلوم ہے کہ اس کیبن سے تمہاری مرضی کے بغیر چڑیا کا بچہ بھی نہیں نکل سکتا پھر وہ کہاں گیا؟" میرے لہجے میں غیر ارادی طور پر تحکم اور سختی کی گہری عود کر آئی۔

"میں تمہارے ساتھ تھا۔ مجھے کیا معلوم کہ وہ کہاں گیا۔" اس کا بھی لہجہ تیز ہو گیا مگر وہ ایک دم آپے سے باہر نہیں ہوا تھا۔

"تم نے ایک نمبر سے وہ شکار کیے ہیں، جب مجھے روزالی کی تباہی کا تماشا دکھانے اوپر لے گئے اور یہاں سے سلطان شاہ کو غائب کرا دیا..... یہ یاد رکھنا کہ اسے کچھ ہوا تو میں کسی کو معاف نہیں کروں گا۔"

وہ زور سے ہنس پڑا۔ اس کی ہنسی بہت بھیانک تھی۔ "اپنی اور میری حیثیت کا فرق نہ بھولو ڈونی! میں اپنی مرضی کا مالک ہوں اور تم میرے ایک مجبور قیدی..... اگر تم اسی طرح ہذیان بکتے رہے تو ایسا نہ ہو کہ زندہ ہونے کے باوجود تم اپنے لیے عبرت کا ایک شاہکار بن جاؤ۔"

غصے کے باوجود میرا ذہن حاضر تھا۔ میں نے محسوس کر لیا کہ وہ مشتعل ہو کر مجھے ہلاک کرنے کی دھمکی نہیں دے رہا تھا شاید اسے میری زندہ گرفتاری کا حکم ملا ہوا تھا اور اسی باعث وہ مجبور تھا۔

"وقت بدلتے دیر نہیں لگتی... اور وقت ہمیشہ کسی کا ساتھ بھی نہیں دیتا۔" اپنے بارے میں اس کی کمزوری بھانپ کر میں نے مضبوط لہجے میں کہا۔ "بہتر یہی ہوگا کہ میرے ساتھی کے بارے میں اگر تمہارے کوئی ناپاک عزائم ہیں تو انہیں ترک کر دو روزالی کے پورے عملے کی ہلاکت اور بات تھی کیوں کہ ان میں سے کوئی بھی عزیز نہیں تھا لیکن میرے لیے میرا ایک ساتھی ان سب پر بھاری ہے۔ اس کے لیے میں تمہارے تصور سے بڑھ کر خطرناک ثابت ہو سکتا ہوں۔"

کمانڈر کے قدم بجلی کی سی سرعت کے ساتھ حرکت میں آئے تھے اور اس نے میرے چہرے پر الٹے ہاتھ کا تھپڑ رسید کرنے کی کوشش کی تھی جو کہ بر وقت اپنی جگہ چھوڑ دینا کام بنا گیا اور وہ اپنی جھونک میں لڑکھڑاتا ہوا کئی قدم آگے چلا گیا۔ اس کے قدم اکھڑتے ہی مادہ پرستانہ ناگن سیدھی کر کے مجھے لگا تھا اور میں کمانڈر پر جھپٹتے جھپٹتے رک گیا ورنہ اس کی کمر پر لات ضرور رسید کر سکتا تھا۔

وہ سنبھل کر پلٹا تو غصے اور توہین کے احساس سے اس کا چہرہ لال بھبوکا ہو رہا تھا اور آنکھیں اپنے حلقوں سے ابلی پڑ رہی تھیں۔ "میں انھیں بھینچ کر رکھ دوں گا۔" وہ غرّاتے ہوئے بولا تھا۔

"زیادہ بار بک نہ بیٹا، آج کل تو حساب بھی ہو جاتا ہے۔ بہت بیتے لگنے لگے۔" میں نے مشتعل کر دینے والے انداز میں اسے مزید اشتعال دلانے کی نیت سے کہا۔

وہ تصادم کا آغاز کر چکا تھا تو میں نے بھی کچھ کر گزرنے کا فیصلہ کر لیا تھا اس وقت میرے ذہن میں بے شمار خیالات گڈمڈ ہو رہے تھے جن میں سب سے اہم خوف سب سے بھاری تھا کرزویلنا کیمپ میں بھی لانبہ کی آخری خواہش سلطان شاہ کو مجھ سے الگ کرنے کی تھی اور اس نے دریا کو سلطان کے اغوا کے لیے دو مددگاروں کے ساتھ بھیجا تھا لیکن بازی پلٹ گئی اور ہم ان دونوں مددگاروں کو ختم کر کے دریا کے ساتھ زویلنا کیمپ سے فرار ہو گئے۔

زویلنا کیمپ کا معرکہ پورے تسلسل کے ساتھ

جاری تھا۔ ہم ٹرینا کیمپ سے جیت تھام ہیچ کر روزالی کے ذریعے برطانیہ سے نکلنے میں کامیاب ہو گئے تھے لیکن طویل وقفے کے بعد آخر کار بھی لائیڈ کے آدمیوں نے روزالی پر دھاوا بول کر اسے اپنا نہ بنا لیا تھا۔ اس موقع پر منطقی طور پر کمانڈر کی خواہش وہی ہونی چاہیے تھی جسے بھی لائیڈ ٹرینا کیمپ میں ویرا کے ذریعے پورا نہیں کرا سکا تھا یعنی مجھے زندہ قیدی بنا کر سلطان شاہ کو مجھ سے الگ کرنا اور پھر ہم سے قتل کرا دینا۔

میں نے ٹرینا کیمپ میں ہی محسوس کر لیا تھا کہ بھی لائیڈ سلطان شاہ سے ہمیشہ کے لیے چھٹکارا حاصل کرنا چاہتا تھا لیکن اس سے میرے قریبی تعلق کی بنا پر اسے میرے سامنے نہیں مروانا چاہتا تھا اور اب کمانڈر نے بھی بعینہٖ یہی کام کر دکھایا تھا کہ اب اس کا اسیر تھا اور سلطان شاہ غائب تھا۔

کمانڈر زخم کھائے ہوئے کسی غضب ناک درندے کی طرح میرے مدمقابل تھا اور میرا ذہن تیزی کے ساتھ کام کر رہا تھا۔ فی الوقت یہ موجود مسلح لشکری کے مقابلے میں میں بالکل بے بس تھا۔ انھیں کتنا بھی مار دھاڑ لیتا لیکن آخر میں میرا زیر ہونا یقینی تھا اور مایوسی کے اس گھٹا ٹوپ اندھیرے میں آخر کار امید کی ایک کرن چمک ہی اٹھی۔

ٹرینا کیمپ سے ہمارا فرار طاقت کے ذریعے عمل میں نہیں آیا تھا بلکہ عمارت کے باہر موجود مسلح محافظوں کو ویرا نے سلور آئی دکھا کر ہی راستے سے ہٹنے پر مجبور کیا تھا جو اس وقت بھی اسی لانگری کے نیچے میرے پیٹ سے بندھی ہوئی تھی۔

یہ ثابت ہو چکا تھا کہ وہ شخص کے آدمی تھے اور اسی کے انتہا پرانی کی خواہشات پر عمل کر رہے تھے لہٰذا ان کے لیے بھی سلور آئی نامی وہ طلائی سکہ واجب الاحترام ہونا چاہیے تھا جسے دکھانے والے کی شخص سے وفاداریاں مرتبک و شبہ سے بالا سمجھی جاتی تھیں۔ ایسی کوشش میں مشکل بس یہی تھی کہ کمانڈر نے کسی کے حکم پر مجبوراً ہاتھ ڈالا تھا اور میرے پاس سلور آئی کی موجودگی کو تسلیم کرنا اس کے لیے بہت دشوار تھا۔

دوسری طرف مجھے یہ بھی اندازہ تھا کہ سلور آئی شخص کے بدلی کا اور ان کی شناخت کی ایک ایسی عالمی کلید تھی جس سے شخص کا ہر چھوٹا بڑا بھی طرح واقف تھا اس لیے سلور آئی کے بھرم کو بحال یا برقرار رکھنے کے لیے بھی لائیڈ نے اسے ایک سکے کے ہاتھ سے نکل جانے کا واقعہ اپنی ذات تک محدود رکھا ہوا تھا اور مجھے گھیر کر بالآخر میری ذات کی کوشش سے غائب ہونے والے اس نشان کو برآمد کرنا چاہتا تھا اس لیے میرے جرائم کی طویل فہرست کے باوجود شخص میں بھی لائیڈ کے علاوہ کوئی اور میرے پاس موجود سلور آئی

پر مسرور ہونے کا شبہ نہیں کر سکتا تھا۔

”میری بیم گن لاؤ“ کمانڈر نے مجھے خونخوار نظروں سے گھورتے ہوئے اپنے ساتھی سے کہا ”اب میں اسے ہاتھ لگائے بغیر زندگی بھر کے لیے معذور کر دوں گا۔“

مسلح آدمی نے اپنے شانے سے جھولتے ہوئے لانگا کی کا بٹن دبا کر فریج زبان میں غالباً وہی ہدایت کسی کو دہرا دی۔ اس کی گفتگو میں بیم گن کے علاوہ کوئی لفظ میری سمجھ میں نہیں آیا تھا۔

”ٹھہرو“ میں نے حتی الامکان پُراعتماد مسکراہٹ کے ساتھ اپنا ہاتھ فضا میں بلند کر کے پُرسکون لہجے میں کہا ”اب اس کھیل کو خطرناک ہونے سے پہلے ختم ہو جانا چاہیے۔“

میرے رویے کی اس اچانک تبدیلی نے کمانڈر کو چونکا دیا اور اس کی نگاہوں میں تحیر آمیز بے یقینی سی تیر گئی ”کوئی ڈراما نہیں چل سکے گا۔ میں وہی کروں گا جو چاہتا ہوں۔“

”حماقت کی ضرورت نہیں۔“ میں غرایا اور پھرتی کے ساتھ لانگری میں ہاتھ ڈال کر اپنے پیٹ سے بندھی ہوئی کیٹ کی وہ پٹی کھول دی جس میں لشکری آنکھ والا طلائی سکہ بندھا ہوا تھا۔

”خبردار جو کوئی ہتھیار نکالا“ کمانڈر دہاڑا تھا۔ یہ پٹی جھپٹ کر ہاتھ اٹھا لو ورنہ گولی مار دوں گا۔“ یہ کہتے ہوئے اس نے پھرتی کے ساتھ اپنا پستول نکال لیا تھا۔

میرے ذہن میں اچانک ڈیوڈ کی زندگی کے آخری لمحات گھوم گئے۔ کمانڈر اگر احکام کی خلاف ورزی کرتے ہوئے اضطراری حالت میں مجھے گولی مار دیتا تو بعد میں اسے جو سزا ملتی سو ملتی مگر میری زندگی واپس لوٹنا ناممکن تھی اس لیے میں نے بلاتاخیر وہ پٹی قالین پر پھینک کر اپنے ہاتھ اٹھا دیے۔

”پٹی کو دیکھو گے تو اپنا سر پیٹتے رہ جاؤ گے“ میں نے نچلا ہونٹ دانتوں میں دبا کر کہا ”میں اپنی شناخت کرانی چاہ رہا تھا تم اپنا کام پورا کر چکے ہو۔“

”زرخی تحصیل کے بعد اب کسی شناخت کی ضرورت نہیں رہی۔“ وہ قالین پر پڑی ہوئی پٹی کو نظرانداز کرتے ہوئے بولا ”میں اچھی طرح تمھیں پہچان چکا ہوں۔ تمھاری کوئی مکاری اب تمھارے کام نہیں آسکے گی۔“

مجھے لمحہ بھر کے لیے خوف ہوا کہ اس وقت سلور آئی میری گرفت سے نکل چکی تھی مگر امید یہ تھی کہ ان لوگوں میں اس شناخت کی کچھ وقعت تھی اس کی بنا پر وہ مجھے اس سے محروم کرنے کی جرأت نہیں کر سکیں گے۔

”پٹی کھول کر دیکھو“ چند ثانیوں تک اسے گھورتے رہنے

کے بعد میں نے تحکم آمیز لہجے میں کہا: "اس وقت تم اپنے آقا ہی سے مخاطب ہو۔ اب دیر کی تو خود کو سزا سے نہ بچا سکو گے۔"

حیرت سے اس کا منہ کھل گیا اور آنکھیں پیشانی پر جا چڑھیں۔ اس کے لیے وہ انکشاف اس قدر غیر متوقع تھا کہ وہ فوری طور پر اپنی جگہ نہ چھوڑ سکا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے اسے سکتہ ہو گیا ہو۔ لیکن آقا ہونے کے الفاظ سنتے ہی اس کے مستقل ساتھی کے بدن میں بجلی سی دوڑ گئی۔ وہ ٹامی گن سنبھالے تیزی سے لپکا اور قالین سے پٹی اٹھا کر درمیانی ستونوں میں لگی ہوئی گرہ کھول دی۔

سلور آئی ہاتھ میں آتے ہی وہ ٹامی گن میرے قدموں میں پھینک کر رکوع کی حالت میں جھکتا چلا گیا۔ پھر اس نے اسی حالت میں پیش قدمی کر کے وہ مقدس سکہ دونوں ہتھیلیوں پر سجا کر میری طرف بڑھا دیا تھا۔ اس کا یہ عمل دیکھ کر کمانڈر کے حلق سے ایک کربناک آواز نکلی اور وہ بھی جھکتا چلا گیا لیکن رکوع کی حالت سے گزرنے کے بعد بھی اس کا جسم نہ ٹھہر سکا۔ مجھے گمان ہوا کہ شاید وہ اپنی گستاخیوں کے ازالے کے لیے سجدہ ریز ہونا چاہتا تھا مگر ایسا نہ ہو سکا۔ اس کی پیشانی قالین سے چند انچ دور ہی تھی کہ وہ سر کے بل لڑکھڑا کر قالین پر گرا اور ساکت ہو گیا۔

حیرت اور خوف کی شدت سے وہ موذی شاید بے ہوش ہو گیا تھا۔

"اٹھو!" میں نے دوسرے کی ہتھیلی سے سلور آئی اٹھاتے ہوئے تحکمانہ لہجے میں کہا اور وہ کانپتے ہوئے میرے روبرو سیدھا کھڑا ہو گیا۔

اس کی پنڈلیاں واضح طور پر کانپ رہی تھیں۔ چہرہ خوف سے زرد پڑ گیا تھا اور آنکھیں قالین کی طرف جھکی ہوئی تھیں۔ میرے دل میں یہ خواہش پیدا ہوئی کہ اپنے قدموں میں پڑی ہوئی ٹامی گن اٹھا لوں لیکن میرے سامنے وہ امتحان کا لمحہ تھا۔ ایسی کوئی بھی حرکت شک کا سبب بنتی بلکہ آقا کے وقار کے منافی بھی جا سکتی تھی۔

کمانڈر جھکتے ہوئے قالین پر ڈھیر ہوا تھا اس لیے بائیں پہلو پر گرنے کے باوجود اس کے گھٹنے پیٹ کی طرف سمٹے ہوئے تھے۔ میں نے ٹھوکر سے اسے بائیں جانب زور دے کر اس کا چہرہ اوپر گھمایا تو اس کی پھٹی پھٹی بے رونق آنکھوں میں موت ٹھہری ہوئی نظر آئی اور میرے وجود میں مایوسی کی لہر دوڑ گئی۔

گن بوٹ پر وہ میرا سب سے بڑا مجرم تھا اور میں اس سے لانچ کے بے گناہ عملے کی ہلاکت کا خوف ناک انتقام لینے کا عزم کر چکا تھا لیکن قدرت کا ایک اپنا نظام ہوتا ہے جو مکافات عمل کہلاتا ہے۔ ان گنت انسانوں کا قاتل اپنے جیسے ایک انسان کو آقا میشا کے معنوی روپ میں سامنے دیکھ کر دہشت کے باعث ایسے جان لیوا دورے کا شکار ہوا تھا کہ اس کے حلق سے کوئی آواز تک نہیں نکل سکی تھی۔

میں نے جھک کر اپنی ہتھیلیوں سے اس کے پپوٹے آنکھوں پر گرا دیے۔ وہ میرا مجرم ضرور تھا لیکن لاش کی حرمت میرے نزدیک ہر جذبے پر مقدم تھی۔ میں نے سوچا کہ اچھا ہی ہوا جو وہ اپنی موت آپ مر گیا۔ اس کے جرائم اتنے سنگین تھے کہ اگر میں اسے بے دست و پا کر کے اس کے جسم سے بوٹیاں بھی کٹواتا تو میرے دل کو قرار نہ آتا۔ اس مرحلے پر میرے ہاتھوں اتنی سفاکی شاید ابھی قدرت کو منظور نہیں تھی۔ ساحلی پولیس جو کچھ میرے اور کمانڈر کے ساتھ عرشے پر گن کے ہلک کی طرف گیا تھا لہٰذا مجھے یقین تھا کہ دو مسلمان ملاح کے پاس ہی کچھ دیر بیٹھے گا اور میرے استفسار پر ہوا بھی یہی۔ اس سے پتا چلا کہ گن بوٹ چلانے والے دو افراد کے سوا اس کشتی پر چھ افراد کمانڈر کے نیچے کام کرتے تھے جن میں سے ایک وہ خود تھا۔ بقیہ پانچوں کو میں دیکھ چکا تھا۔

"ان پانچوں کو میں فوراً یہاں دیکھنا چاہتا ہوں۔" میں نے نرم لہجے میں حکم دیا۔ "سب کو بتا دو کہ اب اس گن بوٹ پر انگریزی کے سوا کوئی دوسری زبان نہیں بولی جائے گی۔"

"اطاعت کی سرکار!" اس نے سہمی ہوئی آواز میں کہا اور دائیں ٹانگ کی بے بسی سے اپنا توازن قائم کرنے کی کوشش کرنے لگا۔

میں نے وقت گزاری کے انداز میں ٹہلتے ہوئے قالین پر پڑی ہوئی ٹامی گن اٹھا لی جس کا میگزین پوری طرح لوڈ تھا۔ اسی دوران میں میرے مستقل ساتھی نے اپنا پرچم برانگیختہ کر کے میری یہ بات سمجھانے ہوئے یہ بھی بتا دیا کہ گن بوٹ اس وقت ایک عظیم آقا کی منتظر تھی جسے چند منٹ قبل تک بدقسمتی سے ایک مجرم سمجھا جا رہا تھا۔

"تمہارا نام کیا ہے؟" اس کا کام ختم ہو جانے پر میں نے کمانڈر کے وجود کا جائزہ لیتے ہوئے سوال کیا۔ میرا خیال تھا کہ اس کا لباس میرے بدن پر بالکل صحیح طور پر فٹ آ سکے گا۔

"رنجیراں۔" اس نے مؤدبانہ انداز میں سر کو خم دے کر کہا۔ وہ غیر ضروری طور پر گفتگو کرنے سے خائف نظر آ رہا تھا۔

"یہ کب سے تمہارا کمانڈر تھا؟" میں نے لاش کی طرف اشارہ کرتے ہوئے پوچھا۔

"جب سے شروع ہوا ہے موسیشیلون کے ساتھ رہا ہوں آقا!"

"شیلون کے بارے میں تمہاری رائے کیا تھی؟"

اس نے میرے چہرے کی طرف دیکھنا چاہا لیکن مجھے پہلی طرح اپنی طرف متوجہ پا کر گھبرا کر پھر نظریں نیچی کر لیں۔ "موسیشیلون بہت ذہین افسر تھے۔ تنظیم کے لیے اپنی جان بھی دے سکتے تھے۔ پتا نہیں تمہارے معاملے میں بدقسمتی نے کیوں ان کی عقل پر پردے

حرارت مل سکے۔" میں نے کسی خاص آدمی سے مخاطب ہوئے بغیر اونچی آواز میں ایک عمومی ہدایت جاری کی۔

"ہر کیبن میں حسب خواہش حرارت بڑھائی جا سکتی ہے سر!" ایک ملازم نے ادب سے کہا۔ "میرا مشورہ ہے کہ ہم انہیں مسٹر شبلون کے کیبن میں لے چلیں۔"

"میرے سامنے اس ملعون خونی کا نام اتنے احترام سے نہ لو۔" میں غیر ارادی طور پر مشتعل ہو اٹھا۔ "ایسا نہ ہو کہ اس کی موت کے بعد تم میرے قہر کا نشانہ بن جاؤ۔"

میری اونچی آواز پر سب کے قدم رک گئے پھر وہ میری سمت آیا۔ رہبراں کی دلگشت کے بعد شاید وہ شبلون کے بارے میں میرے فیصلے کے منتظر تھے۔ آل ہن کے حساب سے ہر ایک فرد سے زیادہ خوفزدہ وہ تھا۔ جتنا بڑا مجھے ڈر تھا کہ میں ان سے اپنے ساتھ ہونے والی زیادتیوں کا بدلہ ضرور چکاؤں گا۔

"شبلون کے کیبن میں چلو!" میں نے اپنی کھوپڑی پر قابو پاتے ہوئے حکم جاری کیا۔ سب کے قدم حرکت میں آ گئے مگر ایک شخص بجلی کی سی سرعت کے ساتھ دوڑا تھا۔

ہم محل وقوع سے آراستہ شبلون کے کیبن میں پہنچے تو دوڑ لگانے والا ہم سے پہلے وہاں موجود تھا۔ درجہ حرارت کو کنٹرول کرنے والے آلات سے چھیڑ چھاڑ کر رہا تھا جس کے نتیجے میں کیبن کا درجہ حرارت کافی حد تک بڑھ گیا تھا۔

قوی ہیکل شخص نے آہستگی کے ساتھ سلطان شاہ کو نرم اور وسیع بستر پر ڈال دیا۔

وہ سب مل کر سلطان شاہ کے تلووں اور ہتھیلیوں پر اپنی ہتھیلیوں سے مالش کر کے اس کے جسم کو رگڑ کر حرارت پہنچانے کی کوشش کرنے لگے۔ رہبراں کیبنٹ سے برانڈی کی بوتل نکال لایا۔ میں اسے خاموشی کے ساتھ گلاس میں برانڈی انڈیلتے دیکھتا رہا۔ اس وقت میرے دل و دماغ میں ایک عجیب کشمکش جاری تھی۔ سلطان شاہ نے اپنی زندگی میں کبھی شراب کی ایک بوند بھی نہیں چکھی تھی مگر اب اس کے یخ بستہ بدن کو حرارت کی فوری ضرورت تھی جس کے لیے برانڈی ہی ایک بہترین ذریعہ ثابت ہو سکتی تھی۔

رہبراں کا عمل اپنی جگہ درست تھا مگر سلطان کی ابتر حالت کو دیکھتے ہوئے میں اس کی زندگی یا موت کے بارے میں بہت زیادہ پر یقین نہیں تھا۔ اگر اس کا آخری وقت آن پہنچا تھا تو محض زندگی کی جھوٹی امید میں اس کے منہ میں برانڈی انڈیل کر مجھے اس کی ساری زندگی کے مقدس اصول توڑنے کا کوئی حق حاصل نہیں تھا کیونکہ حرام اور حلال کے لیے مقرر کیے گئے الہامی اصول اس نے ہمیشہ اٹل سمجھے تھے۔

میں نے بڑھ کر رہبراں کے ہاتھ سے برانڈی کا گلاس لے لیا۔ اسے گمان ہوا کہ شاید میں اپنے ہاتھوں سے وہ سیال سلطان شاہ کے معدے میں انڈیلنا چاہتا تھا لیکن جب میں نے وہ گلاس اپنے ہونٹوں سے لگا کر پے در پے گھونٹوں میں یکلخت خالی کر ڈالا تو اس کے چہرے پر حیرت پھیل گئی۔

میں نے حلق سے معدے تک اترتی ہوئی تلخ کیفیت پر ذرا سا منہ بنایا۔ ایک دو ہچکیاں آئیں اور پھر میں سلطان شاہ کے بستر کی طرف بڑھ گیا۔

اس وقت تک کمرے کا درجہ حرارت بہت بڑھ چکا تھا لیکن رہبراں کے ہاتھ میں برانڈی کی بوتل دیکھنے کے بعد مجھے سلطان شاہ کا آخری وقت قریب آنے کا یقین ہو چلا تھا۔ اسے سمندر برد کرنے کا تصور میرے لیے ناقابل قبول تھا۔ اگر میرا اندیشہ درست ثابت ہوتا تو اس کا بدن مناسب جگہ ملنے تک برف گھر میں محفوظ رہ سکتا تھا۔

میرا دل ڈوبنے لگا اور آنکھوں کے گوشے نمناک ہونے لگے۔

"رہبراں کے علاوہ سب باہر ٹھہرو!" میں نے تحکمانہ لہجے میں کہنا چاہا لیکن میری جو آواز بلند ہوئی وہ بھرائی ہوئی تھی اور کپکپا رہی تھی۔ سلطان شاہ میرے بدترین لمحوں کا ساتھی اور میرا جانثار تھا جس پر میں کبھی بھی آنکھیں بند کر کے اعتماد کر سکتا تھا۔ وہ میرا بھائی نہیں تھا مگر مجھے بھائی سے زیادہ چاہتا تھا۔ اس نے اپنے خلوص اور بے لوث محبت سے چپکے چپکے میری زندگی میں اپنا ایک ایسا مقام بنا لیا تھا جسے زندگی بھر کوئی دوسرا پُر نہیں کر سکتا تھا۔

وہ سب چپ چاپ نکل گئے اور میں بستر پر سلطان کے قریب جا بیٹھا۔ اسے برف گھر کی اذیت سے نجات مل چکی تھی مگر اس کی حالت بگڑتی ہی جا رہی تھی۔ سانس بدستور بے ربط تھے اور ہر بار سانس اندر لیتے ہوئے اس کا سارا بدن بستر سے ذرا سا اٹھ جاتا تھا جو سانس خارج کرتے ہوئے بے جان وجود کی طرح گر جاتا تھا۔

"اسے برف گھر میں کس نے ڈالا تھا؟" میں نے اپنی چھلکتی ہوئی آنکھوں سے رہبراں کی طرف دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"میں نہیں تھا سر!" اس نے گڑگڑا کر میرے پیر تھام لیے۔ "یہ کام اوبینی کا ہو سکتا ہے کیونکہ اسی نے سلطان سے سوال کا جواب مانگا تھا۔ ہو سکتا ہے کسی اور نے بھی اس کی مدد کی ہو۔"

میری آنکھوں میں آنسوؤں کی چادر دبیز ہو گئی اور جھلملاتے ہوئے رنگا رنگ ستاروں کے سوا سب کچھ غائب ہو گیا۔ مجھے یقین ہو چکا تھا اسے دنیا کی کوئی طاقت نہیں ٹال سکتی تھی۔ سلطان شاہ کو برف گھر میں قید کرانے والا شبلون خود حرکت قلب بند ہونے سے مر گیا تھا اور سلطان ابھی تک زندہ تھا۔ اس کی زندگی کے چند سانس باقی رہ گئے تھے۔ ہر حال میں یہ سوچ رہا تھا کہ شبلون کا کردار کسی حد تک چھپا رہ سکتا تھا مگر اوبینی کا نام میرے دل پر نقش ہو گیا تھا۔ شبلون کی موت کے بعد اگر کوئی میرے انتقام کا مستحق تھا تو وہ اوبینی ہی تھا۔

**وقت** کی رفتار ایک جگہ تھمی ہوئی محسوس ہو رہی تھی۔ سرد اور ٹھہرا ہوا موسم میں گن بوٹ کے سمندر کے سینے پہ کسی ایسی منزل کی جانب سفر کر رہا تھا جس سے میں یکسر بے خبر تھا اور نہ ہی اس وقت میرے دل میں کوئی بات جاننے کی خواہش باقی رہ گئی تھی۔ بوٹ کے اس پرتعیش کیبن میں سلطان شاہ میری نگاہوں کے سامنے نرم اور آرام دہ بستر پہ بے حرکت پڑا ہوا تھا۔ اس کا سانس بدستور اکھڑ اکھڑ کر چل رہا تھا۔ نیلے اور ستے ہوئے ہونٹوں پہ زندگی کی حرارت معدوم تھی اور اس کے چہرے پہ بے ہوشی سے قبل برف گھر کی اذیت کے تمام آثار یوں ثبت ہو کر رہ گئے تھے جیسے وہ زندہ انسان کے بجائے برفانی موت کے کسی صدیوں پرانے شکار کی حنوط شدہ نعش ہو جس کے چہرے کے تاثرات اور نقوش وقت کے بے رحم ہاتھ بھی آج تک نہ بگاڑ سکے۔۔۔ آنسوؤں کی چادر سے جھلملاتی ہوئی میری دھندلی آنکھیں اپنے اس عزیز دوست اور ہم سفر کے چہرے پر مرکوز تھیں جو ذرا دیر پہلے زندگی کے پورے جوش اور جذبے سے سرشار تھا مگر اب موت اس کی دہلیز پر دستک دے رہی تھی۔

مے نوشی میری ایک بہت بری عادت تھی جس پہ میں نے کبھی ناز نہیں کیا تھا۔ جانتا تھا کہ میرا وہ شوق گناہ کبیرہ تھا مگر میں اپنی کمزوری سے مجبور تھا۔ سامنے ہوتی تو اس سے گریز میرے بس سے باہر ہو جاتا تھا۔ یہ ضرور تھا کہ مدہوشی کی بات دیگر تھی لیکن وہ کبھی میرے سر پہ چڑھ کر نہیں ناچی تھی۔ مجھے ہمیشہ اپنی سوچ اور اعمال و افعال پر پوری طرح اختیار رہتا تھا لیکن ان جذباتی لمحات میں میں نے محض سلطان شاہ کے پندار کو بچانے کے لیے ریمبراں سے بے کراں تلخی کا زہر گلاس میں اپنے معدے میں انڈیلا تھا۔ وہ اپنا رنگ دکھاتا محسوس ہو رہا تھا جس کی وجہ سے میرے دل پہ چھائی ہوئی رقت اور مایوسی کی لہر لمحہ بہ لمحہ گہری ہوتی جا رہی تھی۔

"یہ مر گیا تو میں اولینی کی زندگی کو عبرت کا ایسا شاہکار بنا دوں گا کہ اسے دیکھنے والے اسے موت کی دعائیں دینے پر مجبور ہو جایا کریں گے۔" میں نے کئی ثانیوں کی خاموشی کے بعد بھرائی ہوئی لرزتی آواز میں کہا۔

"کوئی تمہارا راستہ روکنے کی جرأت نہ کر سکے گا۔" ریمبراں نے سہمی ہوئی آواز میں ہکلاتے ہوئے کہا۔ "اولینی نے جو کچھ کیا اپنی مرضی سے نہیں بلکہ شیلوں کے حکم پر کیا ہو گا مگر پھر بھی وہ سزا وار ہے کہ اس نے ایسا کیوں کیا؟ اسے تو زندہ کولھو میں ڈال کر پیلوا دینا چاہیے۔"

میں جو کب تک چپ رہا۔ میں نے اپنی ہتھیلی کی پشت سے اپنی آنکھوں سے بہتے ہوئے آنسو صاف کیے اور غور سے ریمبراں کی طرف دیکھا جو میرے قدموں میں سر جھکائے قالین پہ بیٹھا ہوا تھا۔

سود آنکھ دیکھ لینے کے بعد سے وہ میرے مقام اور مرتبے سے خوفزدہ تھا۔ اسے اچھی طرح معلوم تھا کہ گن بوٹ میں کسی بھی قیدی کو اپنے آدمیوں کے مقدر کے فیصلے کرنے کا اختیار مطلق حاصل ہوتا ہے مگر پھر بھی وہ بے ضمیر نہیں تھا۔ اس نے میرے الفاظ کی تائید کرتے ہوئے لفظوں کی آڑ میں بڑی خوبصورتی کے ساتھ مجھے یہ جتا دیا تھا کہ اولینی نے سلطان شاہ پہ وہ ستم اپنی مرضی سے نہیں ڈھایا تھا، وہ خود شیلوں کے حکم کا تابع تھا اور اس نے وہی کچھ کیا جس کا اسے حکم دیا گیا تھا۔ اسے الہام نہیں ہو سکتا تھا کہ جس قیدی کو وہ برف گھر میں ٹھونسنے جا رہا تھا وہ کچھ دیر بعد شیلوں کے ایک آتی مین کا منظور نظر بھی ثابت ہو سکتا تھا۔

"اولینی کی قسمت کا فیصلہ کرنے کا اختیار میں تمہیں دے دوں تو تمہارا فیصلہ کیا ہو گا؟" میں نے اس سے سپاٹ لہجے میں سوال کیا۔

اس نے زبان کھولنے سے قبل بوکھلا کر سر اوپر اٹھایا مگر مجھے پوری توجہ کے ساتھ اپنی طرف نگراں پا کر پہلے سے کہیں زیادہ بوکھلاہٹ کے ساتھ اپنا سر جھکا لیا۔ "مجھ میں یہ تاب اور مجال نہیں ہے کہ میں تمہاری ہمسری کا تصور بھی کر سکوں۔" وہ بدستور سہمی ہوئی آواز میں بولا۔ "تمہاری شناخت سے قبل میں بھی اولینی کی طرح شیلوں کے احکام کا تابع تھا۔ یہ اولینی کی بدنصیبی تھی کہ اسے تمہارے ساتھی پہ برفانی تشدد کے لیے منتخب کیا گیا۔ وہی حکم مجھے ملا ہوتا تو شاید اس وقت مجھے تم سے ہم کلام ہونے کی سعادت بھی نہ ملی ہوتی۔ خدا کے لیے میرا امتحان نہ لو۔ اولینی کا فیصلہ تم ہی کرو گے اور اب اس گن بوٹ پر صرف وہی ہو گا جو تم چاہو گے کوئی اس کے خلاف دم بھی نہ مار سکے گا۔"

"مجھے تمہارا انداز پسند آیا ہے ریمبراں۔" میں نے توصیفی لہجے میں کہا۔ "مجھ سے اپنی بھرپور وفاداری کے اظہار کے ساتھ ہی تم نے اولینی کی بھی قابل تعریف وکالت کی ہے۔"

"م... میں۔" اس کا چہرہ زرد پڑ گیا اور آنکھیں خوف سے پھیل گئیں۔ "میں ہرگز کسی کی وکالت نہیں کر رہا۔ مجھے کسی کی وکالت یا سفارش کا کوئی اختیار نہیں ہے۔۔۔ اگر میری کسی بات سے اس امر کا اظہار ہوا ہے تو میں اپنے کیے پہ نادم ہوں اور دل کی گہرائیوں سے تم سے معافی چاہتا ہوں۔"

"میں مختلف مزاج کا آدمی ہوں۔" میں نے نرمی سے کہا۔ "تمہارا مقصد جو بھی رہا ہو لیکن تم سے بات کرنے کے بعد مجھے احساس ہو گیا ہے کہ اولینی بے قصور ہے۔ وہ تنظیم کے قوسینی کا غلام ہے اس لیے اس نے وہی کیا جس کا اسے حکم دیا گیا تھا۔ شیلوں چاہتا تو یہی کام تم سے بھی لے سکتا تھا اس لیے اولینی کو اپنے کسی بڑے کے حکم کی تعمیل کی سزا نہیں دی جا سکتی۔"

"تم اپنی مرضی کے مالک ہو!" اس نے تابعدارانہ لہجے میں کہا۔ "جو فیصلہ چاہو کر سکتے ہو مجھے اپنے حکم کا غلام پاؤ گے ہم لوگ اپنی عقل اور جذبات کا سہارا لیتے لیکن قرشی کا سخت ڈسپلن چند روز بھی نہ چل پائے گا؟"

"میں نے اولیفی کو معاف کرنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔" چند ثانیوں کے بوجھل سکوت کے بعد میں نے دھیمی آواز میں کہا۔ "میرا مقصد انتقام سلطان شاہ کے سانسوں کی ٹوٹتی ہوئی لڑی کو کوئی سہارا نہیں دے سکتا۔"

"اس کیبن کی حرارت سے اس کی حالت بہتر ہو رہی ہے۔" دمیراں نے بستر کی طرف دیکھتے ہوئے پُرامید لہجے میں کہا۔ "اس کے سانسوں کی رفتار آہستہ آہستہ بہتر ہو رہی ہے۔"

اس کے کہنے پر میں نے گہری نظر سے سلطان شاہ کی طرف دیکھا تو اندازہ ہوا کہ دمیراں کا خیال درست تھا۔ سانسوں کے مدوجزر کے ساتھ اس کے بدن پر طاری ہونے والی کرب کی کیفیت میں خاصی کمی ہو چکی تھی اور سانس اندر کھینچتے ہوئے سلطان شاہ کے بدن پر جس تناؤ سا طاری ہو رہا تھا پھر عضلات ڈھیلے پڑ جاتے تھے اس کی پشت مسلسل بستر میں سے لگی ہوئی تھی۔

"اسے برانڈی دے دیتے تو یہ جلد ہی سنبھل جاتا!" دمیراں نے جھجکتے ہوئے کہا۔

"ہم ایک بہت عجیب کھیل میں ہیں۔" میں نے مذہب کا حوالہ درمیان میں لائے بغیر پُر خیال آواز میں کہا۔ "شیطون تو پھر بچ نکلا تھا دوسروں کے ہاتھوں ہم اس سے بری حالت سے گزر سکتے ہیں۔ میں دیکھنا چاہتا ہوں کہ برانڈی یا کسی اور سہارے کے بغیر یہ کتنی دیر میں سنبھل سکے گا..... لاؤ ایک گلاس مجھے دے دو!"

دمیراں کے چہرے پر تحیر آمیز بے بسی پھیل گئی اور وہ میرے خالی کیے ہوئے گلاس میں دوبارہ برانڈی انڈیلنے میں مصروف ہو گیا۔ شاید یہ بات اس کی سمجھ میں نہیں آ سکی تھی کہ ایک طرف تو میں سلطان شاہ کی زندگی اور سلامتی کی طرف سے بہت زیادہ فکر مند تھا اور دوسری طرف اس کو برانڈی پلانے سے گریز کرتے ہوئے خود پینے پر تلا ہوا تھا لیکن کیبن میں کا ایک منفرد ماحول تھا جس کے کسی بھی حکم یا فیصلے پر کسی کو کوئی سوال کرنے کا اختیار نہیں تھا لہٰذا ذہنی حیرانی کے باوجود وہ لب کشائی کی جرأت نہ کر سکا۔

وہ برانڈی بہت عمدہ تھی۔ اضطرار کے عالم میں، میں نے اس کا پہلا گلاس پانی کی طرح خالی کیا تو اس کا اثر محسوس کیے بغیر نہ رہ سکا تھا اس لیے اس مرتبہ میں نے احتیاط برقرار رکھی تھی۔ دمیراں گلاس میرے نزدیک ایک تپائی پر رکھ کر کسی تربیت یافتہ غلام کی طرح سینے پر ہاتھ باندھ کر ادب سے انتظار کرنے میں جا کھڑا ہوا تھا۔

"وہ پانچوں کہاں ہیں؟" میں نے سگریٹ سلگا کر گلاس سے اپنے لب تر کرتے ہوئے سوال کیا۔

"راہداری میں تمہارے حکم کے منتظر ہیں!" موزوبا نے ادب سے جواب دیا۔

"وہ واپس اپنی جگہوں پر واپس جائیں۔ پہلے کیبن سے اپنا اپنا اسلحہ بھی لے لیں.... اس گن بوٹ کا ریڈیو آپریٹر کون ہے؟"

"اولیفی رہا ہے سر!" اس کی آواز میں معذرت آمیز لجاجت تھی۔

"اسے بتا دو کہ میرے اگلے احکام تک نہ بوٹ سے کسی ریڈیائی پیغام کا جواب دیا جائے گا نہ از خود کسی سے رابطہ قائم کرنے کی کوشش کی جائے گی!" میں نے اس کے لہجے کا اثر لیے بغیر حکم دیا۔ "اس ہدایت پر بہت احتیاط اور دانشمندی کے ساتھ عمل ہو گا اسی کے ساتھ میں سمندر میں گن بوٹ کی موجودہ پوزیشن اور منزل سے اس کا فاصلہ بھی جاننا چاہوں گا۔"

وہ اپنے سر کو ہلکا سا خم دیتے ہوئے پھرتی کے ساتھ کیبن سے باہر چلا گیا۔ میں نے آخری ہدایت کے لیے سوچ سمجھ کر وہ الفاظ منتخب کیے تھے کیونکہ قرشی کے خون آشام ہاتھوں سے نجات کے لیے میں نے دیوانے پن کا ایک ولولہ انگیز کامیابی کے ساتھ استعمال کر ڈالا تھی مگر اس وقت گن بوٹ پر سب سے زیادہ با اختیار ہونے کے باوجود میں ہی سب سے زیادہ بے خبر تھا۔ سلطان شاہ کی حالت میں بہتری کے آثار محسوس کرتے ہی یہ خواہش میرے ذہن پر حاوی ہو گئی تھی کہ گن بوٹ کی طے شدہ منزل میرے علم میں آ جائے تاکہ اس کے مطابق اپنا آئندہ لائحہ عمل طے کر سکوں۔

وقت دھیمے دھیمے گزر رہا۔ اس دوران میں سلطان شاہ کی حالت اس حد تک سنبھل گئی کہ اس کی موت کا خوف میرے دل سے نکل گیا۔ اس کا تنفس رفتہ رفتہ اعتدال پر آ گیا اور سیاہ ہونٹوں پر خون کی سرخی ابھرتی ہوئی محسوس ہونے لگی اور بیوٹوں کے نیچے وقفے وقفے سے آنکھوں کی پتلیاں بھی متحرک نظر آنے لگیں۔ کم و بیش بیس منٹ تک میں پوری یکسوئی اور توجہ کے ساتھ اسی مشاہدے میں مصروف رہا اور پھر دمیراں واپس آ گیا۔

"منزل کا انحصار اب تمہاری مرضی پر ہے!" اس نے آتے ہی کہا تھا۔ "ویسے گن بوٹ اس وقت فرانس کے مغرب میں ساحل سے تقریباً تین سو میل دور مغرب ہی میں کھلے سمندر کی طرف سفر کر رہا ہے۔"

"میری مرضی کا عنصر شامل ہوا ہے؟" میں نے اس کے چہرے سے اس کی نیت کا اندازہ لگانے کی کوشش کرتے ہوئے پوچھا۔ "اس سے پہلے کیا پروگرام تھا؟"

"کچھ بھی نہیں!" میرے سخت لہجے پر وہ خائف ہو کر بولا۔ "شیطون اس گن بوٹ کا کمانڈر تھا اسی کے حکم پر ہم سب یہاں آئے تھے

کیسے تم یہ بستر پہ لیٹا ہلکی ہلکی ورزش کر رہا ہے تو یہ بہت غنیمت ہو سکتی ہے۔"

"بہت کچھ ہو سکتا ہے۔" میں نے دانت پیستے ہوئے کہا: "مگر... مگر میں اولیس کو معاف کر چکا ہوں اور شبلون کی لاش بھی سمندر... اسے اپنی آغوش میں پناہ دے چکا ہے۔ اس کی لاش کہاں ہے؟" آخری سوال میں نے چونکتے ہوئے کیا تھا کیونکہ اچانک ہی مجھے ایک بار پھر رزال کے کپتان ڈیوڈ کارل کی المناک موت یاد آگئی تھی جسے شبلون نے بے دردی کے ساتھ کسی موذی جانور کی طرح گولی مار کر جھاگ اڑاتے سمندر میں پھینک دیا تھا اور اس کے بعد اس سفاک کی پیشانی پہ شکن تک نہیں آئی تھی۔

"اسی جگہ اور اسی حالت میں پڑی ہے جیسے تم نے چھوڑی تھی۔" زیبران نے آہستگی کے ساتھ کہا: "تمہاری ہدایت کے بغیر کوئی ہاتھ بھی نہ لگائے گا۔"

"اس کی لاش سمندر میں پھینک دو۔" میں نے بے پروائی سے کہا: "بدمعاش روح جب جسم خاکی سے پرواز کر جاتی ہے تو لاش بھاری ہو جاتی ہے اور اپنے ساتھ دوسروں کو بھی لے ڈوبتی ہے۔ بہتر ہوگا کہ ایسی بری گھڑی آنے سے پہلے اس کو سمندر میں غرق کر دیا جائے۔"

غصے کی روانی میں، میں یہ حکم دے گیا اور زیبران اس نادر شاہی حکم کی تعمیل کے لیے کیبن سے الٹے قدموں واپس بھی چلا گیا لیکن اگلے ہی لمحے میرا دل اس فیصلے پہ مجھے ملامت کرنے لگا۔ مُردوں کی تذلیل کر کے انتقام لینا کسی بھی طرح مردانگی کے شایانِ شان نہیں تھا۔ شبلون اگر سنگدل اور بے حس تھا تو مجھے یہ زیب نہیں دیتا تھا کہ اس کے مر جانے کے بعد میں بھی اسی کی طرح کمینگی اختیار کروں مگر تیر کمان سے نکل چکا تھا۔ میں اس وقت اس گن بوٹ کے عملے کو کنٹرول کر رہا تھا اور صادر کیے ہوئے فیصلے کو واپس لینا آئی مین کے منصب کے منافی محسوس ہوتا تھا لہٰذا میں نے ان خیالات کو سگریٹ کے دھوئیں میں تحلیل کرتے ہوئے سلطان شاہ پہ اپنی پوری توجہ مرکوز کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

اس وقت مجھے سب سے زیادہ خوشی اس بات کی تھی کہ سلطان شاہ سکرات کے عالم سے گزر کر دوبارہ زندگی کی دہلیز پر واپس آ گیا تھا البتہ اس کے اعصاب اور قویٰ کی گہرائیوں میں ابھی تک برف گھر کی ہڈیوں میں گودا جما دینے والی ٹھنڈک کے اثرات باقی تھے جن کے زائل ہونے میں چند گھنٹوں سے چند دن تک کوئی بھی مدت لگ سکتی تھی جس کے بارے میں مجھے اب زیادہ تشویش نہیں رہ گئی تھی۔

"کمال ہے! آئی مین ہو جانے کے باوجود تمہارے بدن پہ ابھی تک وہی کالا سیلر ڈانگری نظر آ رہا ہے جو رزال پہ پہنی تھی۔" سلطان شاہ نے بستر پہ لیٹ کر خود کو سنبھالتے ہوئے پھیکی مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ شاید اس نے اپنے حواس بحال ہوتے ہی اندازہ لگا لیا تھا کہ اس کی ابتر حالت کی وجہ سے میں جو ذہنی دباؤ کا شکار ہو گیا تھا، اسی لیے وہ شگفتہ گفتگو کر کے اس بوجھل پن کو ختم کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔

"میری جسامت شبلون سے مشابہ ہے۔ اس کا لباس میرے بالکل فٹ ہوگا۔" میں خود بھی اس پہ غور دیتے ہوئے تلخ لمحات کے ذکر سے گریز کر جا رہا تھا: "اور اس وقت ہم اس کے کیبن پر قابض ہیں۔"

"ابھی تو تم اس آدمی سے شبلون کی لاش سمندر میں پھینکنے کی بات کر رہے تھے۔" اس نے میری بات کاٹ کر کہا۔

"ہاں! وہ دل کے دورے سے مر گیا۔ وہ بڑا ملعون تھا جس نے پہلے ڈیوڈ کارل کو ہلاک کیا اور پھر مجھے زیرِ زمین قید کرا دیا۔ اس گن بوٹ کا کمانڈر وہی تھا۔"

"پھر اب اس بوٹ کا کمانڈر کون ہے؟" اس نے فکرمند مگر تحیر آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"آئی مین تمہارے سامنے ہوتا ہے۔" میں نے دانستہ آنکھ دبا کر کہا: "میری موجودگی میں کوئی دوسرا کمانڈر نہیں ہو سکتا۔ تم نے اچھا کیا جو یاد دلا دیا مجھے اپنا لباس بدل لینا چاہیے۔"

"بہت پہلے بدل لینا چاہیے تھا۔" وہ خفیف سی مسکراہٹ کے ساتھ بولا: "یہ ظاہر داری کا زمانہ ہے۔ شان و شوکت کے بغیر بڑے سے بڑا انسان بھی بری طرح نظر انداز کر دیا جاتا ہے۔"

میں کیبن کی ایک الماری کی طرف بڑھ گیا جو بائیں طرف کی دیوار میں نصب محسوس ہو رہی تھی۔ اس میں تہہ کیے ہوئے مسعود مردانہ ملبوسات کے علاوہ کھونٹیوں پہ بہت سے ملبوسات لٹکے ہوئے تھے جن میں سے کئی اپنی وضع اور تراش خراش کی بنا پر بہ آسانی وردی قرار دیے جا سکتے تھے۔ غالباً وہ لوگ گن بوٹ کی آڑ میں کھلے سمندر میں من مانی کارروائیاں کرنے کے عادی تھے اور ایسی کسی بھی مہم پر متعلقہ ملک اور محکمے کی سرکاری وردیوں کے استعمال میں دریغ نہیں کرتے تھے۔ میں نے وردیوں کو نظر انداز کرتے ہوئے الماری میں سے اپنے لیے ایک نرم اور گرم لباس منتخب کیا اور کیبن کا دروازہ اندر سے بولٹ کر کے تیزی کے ساتھ ڈانگری سے نجات حاصل کر لی کیونکہ میں اس مضحکہ خیز حالت میں زیبران کی موجودگی پسند نہیں کرتا تھا۔

"اب تم نے اپنا اصل روپ نکالا ہے۔" سلطان شاہ نے بستر پہ پڑے پڑے تعریفی لہجے میں کہا: "لیکن یہ تو بتاؤ کہ گن بوٹ

کسی حد تک صورت حال میں میرے کام آسکتا تھا۔

"شیلون کی بیم گن کہاں ہے؟" میں نے اس سے پوچھا۔

"اجازت ہو تو نکال دوں؟" اس نے استفسار طلب لہجے میں کہا اور میرا اشارہ پاتے ہی مسہری کی دوسری طرف رکھی ہوئی میز کی دراز سے سیاہ پستول نما ایک ہتھیار نکال لایا جس کی نال بہت مختصر تھی اور اس کے آخری سرے پر کھلی ہوئی پوری گولائی کے بجائے چھوٹے سوراخ والا ایک نوزل نظر آرہا تھا۔ وہ ہتھیار اعتبار سے دو دو کے پستول کے برابر ہونے کے باوجود کافی وزنی تھا۔

"یہ شیلون کو حال ہی میں ملا تھا۔" وہ کہنے لگا۔ "اس سے خارج ہونے والی لیزر بیم ایک انچ موٹی لوہے کی چادر میں سے بآسانی گزر جاتی ہے۔"

"میرے لیے یہ نئی چیز ہے۔" میں نے اپنی علمیت کے اظہار کو غیر ضروری سمجھتے ہوئے فراخ دلی کے ساتھ کہا۔ "اپنی موجودہ مہم کے سلسلے میں کافی عرصے سے اہم شعبوں سے میرا رابطہ ٹوٹا ہوا ہے۔ ذرا اس کے استعمال پر روشنی تو ڈالو۔"

"اس کے دستے سے اوپر انگوٹھے کے قریب ایک سرخ والا سوئچ نصب ہے اسے پیچھے سرکاتے ہی اس ہتھیار کی پاور سپلائی بحال ہو جاتی ہے اور ٹریگر دبانے پر نوزل سے لیزر شعاعیں خارج ہوتی ہیں جو ایک انچ موٹے لوہے میں سوراخ کر دینے کی طاقت رکھتی ہیں مگر ان شعاعوں کی خاصیت یہ ہے کہ یہ ایک جسم میں سے گزرنے کے بعد بے جان ہو جاتی ہیں۔" وہ فخریہ لہجے میں لیزر گن کی کارکردگی کی وضاحت کرنے لگا۔ "یعنی لوہے کی دو پتلی چادریں ایک دوسرے سے چند فٹ کے فاصلے پر آگے پیچھے کھڑی کر دی جائیں تو بیم صرف آگے والی چادر میں سوراخ کرے گی پچھلی چادر محفوظ رہے گی۔ ایسی صورت میں یہ شعاعیں لوہے کی ایک انچ موٹائی میں سے گزرنے کی طاقت کشش کی وجہ سے کھو بیٹھتی ہے۔"

"اور اس کی رینج کتنی ہے؟"

"سو میٹر تک یہ شعاعیں بہت خطرناک رہتی ہیں۔ انتہائی تیز رفتار ہونے کے باوجود کشش ثقل کے باعث بیم آگے بڑھتے ہوئے زمین کی طرف بتدریج جھکتی جاتی ہے اس لیے فاصلے پر مار کے لیے پرو جیکٹائل کے اصول حرکت کو ذہن میں رکھنا پڑتا ہے نال کے قریب بیم کا سائز سوئی جیسی ہوتی ہے لیکن فاصلہ بڑھنے کے ساتھ اس کا دائرہ کار بھی پھیلتا جاتا ہے۔ سو میٹر کے بعد یہ شعاعیں حیرت ناک سرعت کے ساتھ فضا میں تحلیل ہو جاتی ہیں۔"

"اگر شیلون کو یہ بیم گن ملی تھی تو اس کے پاس ایکسپلوڈر بھی ہوگا؟" میں نے سوال کیا۔

"ایکسپلوڈر سے میں لاعلم ہوں۔" اس نے بے بسی سے کہا۔

"وہ بھی پستول نما ہے لیکن اس کی گولی کسی کے جسم میں داخل ہو کر پھٹ جاتی ہے اور لاش کے چیتھڑے اڑ جاتے ہیں۔" میں نے اسے سمجھایا۔

"اوہ!" وہ تفہیمی انداز میں بولا۔ "ہم اسے تھرمو بلاسٹ کہتے ہیں۔ وہ تو میرے پاس بھی موجود ہے۔ وہ شیلون ہی نے مجھے دیا تھا لیکن ایک گتے پر آزمانے کے سوا آج تک اس کے استعمال کی نوبت نہیں آئی۔"

"وہ مجھے دے دو۔ تمہارے پاس اور بھی اسلحہ ہوگا؟"

"ہمارے پاس کافی ہتھیار ہیں۔ تھرمو بلاسٹ فالتو میگزین سمیت میں ابھی اپنے کیبن سے لے آتا ہوں۔" یہ کہہ کر وہ ایک مرتبہ پھر کیبن سے چلا گیا۔ میرا خیال تھا کہ لیزر گن میں اپنے ساتھ رکھوں گا اور تھرمو بلاسٹ یا ایکسپلوڈر سلطان شاہ کو دے دوں گا کیونکہ اس وقت ہم بالکل ہی نہتے تھے۔

دروازے پر بار ادب سے بولٹ نہیں تھا دستک ہوئی تو دستک کے جواب میں میں نے اس طرف مڑنے کی زحمت کیے بغیر بلند آواز میں "کم ان" کہا میرا خیال تھا کہ آنے والا ریفیرال ہوگا لیکن چند ثانیوں کے بعد میرے کانوں میں ایک مترنم نسوانی آواز آئی تو میں خوشگوار حیرت کے ساتھ تیزی سے پلٹا اور پھر اپنے سامنے کھڑی اس حسین ساحرہ کو دیکھتا ہی رہ گیا جس کے چہرے پر چھلکتے گلابی ہونٹوں پہ دعوت انگیز مسکان مچل رہی تھی اور نیلی آنکھوں میں عجیب وحشیانہ سی چمک موجود تھی جس نے اس کے تیکھے خدوخال اور گلابی رنگت کا حسن ناقابل بیان حد تک بڑھا دیا تھا۔ اس کے سلیقے سے ترشے ہوئے اخروٹی رنگ کے بال بے پروائی سے اس کے شانوں پر بکھرے ہوئے تھے اور فر کے کالر والے سیاہ اونی کوٹ کے نیچے اس کے بدن پر اسکرٹ اور بلاؤز نظر آرہا تھا۔

"مجھے ریفیرال نے طلب کیا تھا سر!" میری بدن میں اتر جانے والی جارحانہ نظروں سے بوکھلا کر اس نے جلدی سے کہا۔ "میرا نام ایلینورہے میں گن بوٹ کی اسسٹنٹ نیوی گیٹر ہوں۔"

"تم جو بھی ہو بہت خوب ہو۔" میں نے تحسین آمیز لہجے میں کہا۔ سلطان شاہ پر گزرنے والے روح فرسا لمحات کے بعد اس حسین و جمیل دوشیزہ کو اپنے روبرو دیکھ کر میری جمالیاتی حس یک بیک اپنی پوری قوت سے بیدار ہو گئی تھی اور میرے ذہن میں کچھ ترو تازہ خوشگوار لمحات کی امید پیدا ہو گئی تھی۔

"تمہیں معلوم ہے کہ تم اس وقت کس کے روبرو موجود ہو؟" میں نے اس کی زندگی سے بھرپور آنکھوں میں جھانکتے ہوئے پر اشتیاق لہجے میں سوال کیا۔

"یس سر!" اس نے مستعدی سے جواب دیا۔ "اللہ کے یا توتی

ہونٹوں پر مخصوص مسکان بدستور موجود تھی جو شاید پیدائشی طور پر بطور
سے اس کی ذات کا ایک ناگزیر حصہ تھی۔ "سب کو معلوم ہے کہ
گن بوٹ اس وقت آل شمن کے کنٹرول میں ہے۔ یہ میری خوش نصیبی
ہے کہ میں تم سے ہم کلام ہوں۔"

یہ انگریزی زبان کی ایک بڑی خامی ہے کہ اس میں مخاطب
کے لیے صرف تم کا ایک ہی صیغہ ہے۔ لب و لہجے کی بنا پر یہ
اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ مخاطب کو کس قدر احترام شامل ہے
اور اس صیغے کا اردو میں ترجمہ تم سے کیا جا سکے گا یا آپ کا لفظ
مناسب رہے گا۔ میرا اندازہ تھا کہ ایلی نور اس وقت مجھ سے آپ
جناب کے لہجے میں مخاطب تھی۔

"تم نے مجھے آئی مین کیسے سمجھ لیا جب کہ یہاں ایک اور بھی
اجنبی موجود ہے؟" مجھے اس زہر شکن سراپے سے گفتگو کو طول دینے
میں لطف آ رہا تھا لیکن وہ اپنی ذات میں میری بڑھتی ہوئی دلچسپی
کو شاید بھانپ گئی تھی۔

"بوٹ پر سب کو معلوم ہے کہ کمانڈر شیلوان نے کیا بدترین
غلط فہمی کی بنا پر تمہارے ساتھی کو فریزر ٹم باکس میں ڈلوا دیا تھا
پھر تمہاری شناخت ظاہر ہونے پر وحشت سے اس کا ہارٹ فیل
ہو گیا۔ اگر تمہارا ساتھی بستر پر دراز ہونے کے بجائے اپنے قدموں
پر کھڑا ہوتا تو شاید میرے لیے شناخت دشوار ہوتی۔"

میں نے آگے بڑھ کر نرمی سے اس کے شانے پر ہاتھ رکھ
دیا اور اس کے چہرے پر مسرت کی سرخی دوڑ گئی۔ "مجھے خوشی ہے
کہ تم صرف خوبصورت ہی نہیں بلکہ ذہین بھی ہو۔" اس وقت مجھے ایلی نور
کے دیو زادی کوٹ پر ہلکا سا غصہ آیا تھا۔

اس کی جھکی ہوئی نیلی آنکھوں میں آرزو و شوق کے الاؤ بھڑک
اٹھے۔ اس مرتبہ پر اسے یقین ہو گیا تھا کہ اپنی ذات میں میری دلچسپی
کا ادراک ہوا تھا اور شاید اس کا فاصلہ مٹانے میں پرواز کرنے
لگا تھا۔ اس نے آنکھیں موند کر اپنے شانے پر رکھے ہوئے میرے
ہاتھ کی جانب اپنی گردن کو خم دینا شروع کیا تو میں نے آہستگی سے
اپنا ہاتھ ہٹا لیا اور اس نے چونک کر آنکھیں کھول دیں جن میں ہلکا
سا ملال امڈ آیا تھا۔

جذبات کی رو میں بہہ کر وہ جو کچھ کر گزری تھی اس کے بارے
میں مجھے یقین نہیں تھا کہ میں اس حرکت کو قبول کر لوں گا یا اس کی حوصلہ شکنی
کروں گا لیکن اس وقت میں خود بھی رینبیران کی متوقع واپسی کی وجہ
سے محتاط تھا۔ اس لیے ایلی نور سے نگاہیں چار کیے بغیر سلطان شاہ
کی طرف گھوم گیا۔

"چند منٹ ٹھہرو! رینبیران آ جائے تو میں تمہارے ساتھ گن بوٹ
کا معائنہ کروں گا۔" میں نے ایلی نور کی طرف متوجہ ہوئے بغیر نرم
دھیمی آواز میں کہا۔

"مجھ سے اگر کوئی گستاخی ہوئی ہو تو میں معافی چاہتی ہوں۔"
میرے کانوں میں ایلی نور کی سہمی ہوئی آواز آئی۔ "میرے ذہن میں
آئی مین کا تصور بہت ہولناک اور بد وضع قسم کا تھا جس سے بات
کرتے ہوئے بڑے بڑے سورماؤں کا پتا پانی ہو جانا چاہیے لیکن تم
میں ایسی کوئی بات نہیں ہے۔ میں تمہاری نرم دلی اور خوش کلامی سے
مسحور ہو گئی ہوں۔"

"کوئی بات نہیں۔ تم سے مل کر مجھے خوشی ہوئی ہے کہ تم جیسی
لڑکیاں بھی ذہین ہیں۔ تم مجھے اپنے حق میں مہربان اور ہمدرد پاؤ گی۔ گرہ یا
وغیرہ کے لیے میں ایک سخت گیر آئی مین ہوں۔ میری شخصیت کے
اس تصور میں کوئی فرق نہ آنا چاہیے۔" میں نے اپنے دل کی تیز دھڑکنوں
کے درمیان سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔

"تم بہت عظیم ہو!" ایلی نور کی آواز وفورِ مسرت سے کپکپا رہی
تھی۔ اس کے وجود میں چھپی ہوئی عورت نے میرے الفاظ میں پوشیدہ
پیغام پڑھ لیا تھا۔ "میری وجہ سے تمہاری ذات پر کوئی حرف نہیں
آئے گا۔ شاید میں تمہارے ہی انتظار میں اپنی طرف بڑھنے والے
ہر مرد کو سرد مہری سے ٹھکراتی رہی ہوں۔"

"کیا کہہ رہی ہے یہ؟" سلطان شاہ نے اردو میں کڑوے لہجے میں
سوال کیا۔

"مجھ سے دوستی چاہتی ہے۔" میں نے اردو ہی میں جواب دیا۔
"بڑی دلآویز لڑکی ہے۔ میں اس سے کام لینے کے امکانات پر
غور کر رہا ہوں۔ اس سے بہت مدد مل سکتی ہے۔"

"ضرور غور کرو! یہ تو خود تمہارے کام آنے پر تلی ہوئی ہے۔"
سلطان شاہ نے بے پروائی سے کہا۔ "میں نے تو اس کے لہجے سے
ہی دال میں کالا ہونے کا اندازہ لگا لیا تھا۔ عجیب لہجے اور تلفظ سے
انگریزی بولتی ہے۔ چند الفاظ کے سوا میرے پلے کچھ بھی نہیں پڑ سکا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تمہاری رگوں میں جمی ہوئی برف پگھلنے
لگی ہے۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ "لیکن اس لڑکی کو کسی
طرف سے مجبور کرنے کی کوشش نہ کرنا۔ یہ مجھے رینبیران کے مقابلے
میں زیادہ قابل اعتماد نظر آتی ہے۔"

"بر وقت یہ سامنے آ گئی ہوتی تو تمہاری راہ میں ہرگز یہ نہ
ہوتی۔ معلوم ہوتا ہے کہ اسے پہلے سے تمہاری کمزوری کا اندازہ تھا۔"

اسی وقت رینبیران دروازے پر دستک دے کر کیبن میں
آ گیا۔ اس کے ہاتھ میں تھرموس فلاسک اور ایک بیگ موجود تھا جو اس
نے آتے ہی ادب و احترام سے مجھے تھما دیا۔

"یہ انجکشن اور اس کا فاضل سیکر ہیں۔" میں نے انہیں
جنرل سلطان شاہ کو دیتے ہوئے اردو میں کہا: "اس کے ہونے

بادشاہ ملازمت چھوڑنا پڑ گئی۔ ان پانچ سالوں میں میں نے مشہور اور بڑے لوگوں کی اکثریت کو قریب سے دیکھا ہے اور ان کے گھناؤنے روپ نے مجھے ان سب سے متنفر کر دیا۔ ان پارٹیوں میں بڑے بڑے کاروباری سودے اور رشوت کے لین دین طے ہوتے تھے۔ جوئے اور شراب میں مبتلا ساہوکار اپنی بیویوں اور بیٹیوں کو جوکروں کے چنگل میں چھوڑ کر میڈوسا پر نئے شکار کی تلاش میں سرگرداں رہتے تھے لیکن میڈوسا کی وہ رسوا کن کہانیاں کبھی منظر عام پر نہ آ سکیں، کیونکہ اس حمام میں سب ننگے تھے کوئی شکاری ایسا نہ تھا جو خود شکار نہ ہوتا ہو۔"

"تم اس ملازمت سے بہت متاثر نظر آتی ہو۔ پھر آخر وہ ملازمت کیوں چھوڑنا پڑی تم کو؟" میں نے گلاس سے ایک گھونٹ لیتے ہوئے روانی میں سوال کیا۔

"میرا متاثر ہونا لازمی تھا۔" وہ جذباتی انداز میں اپنے گلاس پر نظریں جھکا کر بولی۔ "میں اب کم سن نہیں ہوں لیکن اس وقت ضرور کم عمر تھی اور میں نے میڈوسا پر زندگی کا وہ قیمتی تجربہ حاصل کیا ہے جو شاید سو برس کی عمر میں بھی مجھے حاصل نہ ہو سکتا لیکن میں نے اس ماحول میں اپنی انا کو کبھی قربان نہیں کیا۔ جمی لائیڈ نے ایسی ہی ایک دعوت میں مجھے اپنی ملازمہ سمجھ کر ایک غیر ملکی امیر البحر کے حوالے کرنا چاہا لیکن میں نے وہ میزبانی قبول کرنے سے انکار کر دیا اور وہی میڈوسا پر میری ملازمت کے آخری لمحات تھے۔ جمی لائیڈ نے ساتوں کو کریٹ کے ساحل سے میڈوسا پر لانے والی ایک بوٹ کے ذریعے مجھے اسی وقت ساحل پر بھجوا دیا اور یوں میں آج میڈوسا کی جیت ہو گئی۔"

"بڑی عجیب کہانی ہے تمہاری۔" میں نے متاثر ہوتے ہوئے اس کا ساتھ دیتے ہوئے کہا۔ "عمر کے اس مرحلے پر ترقی کے جوش میں انسان عموماً اسے سمجھتا ہے کہ بڑی سے بڑی قربانی بھی دے جاتا ہے مگر تم تو مختلف نکلیں۔"

"کچھ لوگوں کے بھی کچھ اصول ہوتے ہیں۔" اس کے لہجے سے دماغ پر فلسفہ طاری ہونے لگا۔ "شاید جمی لائیڈ خود میری طرف پیش قدمی کرتا تو میں اسے ٹال پاتی لیکن اس نے اپنے مہمان کو آگے لا کر مجھے یہ احساس دلانا چاہا کہ وہ مجھے اپنی زر خرید جاگیر سمجھتا ہے اور یہ بات میں قبول نہ کر سکی۔"

"میرا خیال ہے کہ تم شاید میری مدد کر سکو گی۔" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔ "میری موجودہ مہم بھی کنگ لائنر والے جمی لائیڈ کے خلاف ہے۔"

اس کی آنکھیں حیرت سے کشادہ ہو گئیں۔ "کنگ لائنر والے جمی لائیڈ کے خلاف... یعنی کچھ تم کو گڑبڑ شروع ہو چکی ہے۔"

"تم کسی اور جمی لائیڈ سے واقف ہو؟" میں نے سوالیہ پُرسکون لہجے میں سوال کیا۔

"صرف نام سنتی رہتی ہوں... یہ عجیب اتفاق ہے کہ میری دوسری ملازمت بھی جمی لائیڈ نامی شخص کے پاس ہے... شی میں ہر ایک اس نام سے شناسا ہے۔"

"ناموں کی اس یکسانیت نے کبھی تمہیں کچھ سوچنے پر مجبور نہیں کیا؟"

"میں نے کنگ لائنر میں ملازمت کی ہوتی تو شاید ضرور سوچتی۔" اس نے بلا توقف جواب دیا۔ "وہ اس وقت دنیا کا کامیاب ترین جہاز راں اور ایک معزز شخص ہے، شی کے سربراہ کا اس سے موازنہ نہیں کیا جا سکتا۔"

"کنگ لائنر سے نکالے جانے کے بعد تم شی میں کیسے آ گئیں؟" میں نے اطمینان سے اپنے لب تر کر کے سگریٹ سلگانے کے بعد اس سے اگلا سوال کیا۔

"ساحل پر آنے جانے کے بعد میرا کوئی ٹھکانا نہیں تھا۔ میں ایک ہوٹل میں چلی گئی اور وہیں مجھے شیلوان مل گیا۔ جس نے میرے ساتھ دو پیگ پینے کے بعد مستقل ملازمت کی پیشکش کی جو میں نے قبول کر لی۔ اس طرح میں چند گھنٹوں سے زیادہ بے روزگار نہیں رہی۔ تیسرے دن شیلوان مجھے اپنے ساتھ فرانس لے آیا۔"

"تمہیں علم تھا کہ تم شی کی ملازمت اختیار کر رہی ہو؟"

"فرانس واپسی کے بعد ایک ہفتے تک کسی نامعلوم مقام پر میری ذہنی آزمائشیں ہوتی رہیں۔ ان سے گزرنے کے بعد رازداری کا حلف لینے کے بعد مجھے اصلیت سے آگاہ کیا گیا تھا۔ میرے ابتدائی ردعمل کے دوسرے دن مجھے گن بوٹ پر پہنچا دیا گیا اور میں اپنی اس زندگی سے بہت خوش ہوں۔" اس نے دھیمی آواز میں کہا۔

"جہاز راں جمی لائیڈ کو کسی طرح علم ہو گیا ہے کہ اس کا کوئی ہم نام شی نامی ایک زیرِ زمین تنظیم کا روح رواں ہے۔" میں نے اس کے چہرے پر نظریں گاڑ کر ٹھہرے ہوئے لہجے میں کہنا شروع کیا۔ "اور اس نے بدمعاشی کی ٹھان لی ہے۔ اس نے شی کا سربراہ جان کر یقین لاکھوں ڈالر مالیت کے کئی جہاز لگائے ہیں۔ ایشیائی علاقے خاص طور پر امریکی آماجگاہ بنے ہوئے ہیں اور اب وہ ہر قیمت پر اس تک پہنچ کر ہمیشہ کے لیے اس کا خاتمہ کرنا چاہتا ہے۔"

"میرے معزز مہمان ایک اتفاق ہے وہ دونوں... رہ گئی۔" اسے یقین تھا کہ مجھے کے باوجود وہ اس قسم کی گھٹیا حرکتیں کرنے لگا ہے؟"

"قناعت صرف مفلسی اور بے مائیگی تک ہوتی ہے۔ پیسہ بڑھنے کے ساتھ اس کی ہوس بھی بڑھتی جاتی ہے لیکن تمہارے ہاتھ آج کا وقت اچھا ہو چکا ہے۔ شاید تمہیں کہیں سے بھنک مل گئی

ہے کہ اُس کی موت کا پروانہ جاری ہو چکا ہے۔ اس لیے آج کل وہ ایک جگہ نہیں ٹکتا۔ چھلاوے کی طرح ٹھکانے بدلتا رہتا ہے۔ اس تلاش میں تم میری کیا مدد کر سکتی ہو؟"

"یہ میرے لیے بہت دلچسپ کام ہوگا۔" وہ اپنا گلاس خالی کرتے ہوئے بولی۔ "یہ میری خوش نصیبی ہے کہ تم نے مجھے اپنے اعتماد کے قابل سمجھا ہے۔ اس طرح میں اُس سے نہ صرف اپنی توہین کا انتقام لے سکوں گی بلکہ قوم کی خدمت بھی کر سکوں گی جو لوگ ظاہر میں معصومانہ سوانگ رچا کر جرائم کا ارتکاب کرتے ہیں، میری نظر میں وہی معاشرے کے ناقابلِ معافی مجرم ہوتے ہیں۔ ورنہ مستقل بدکاروں سے تو ہر ایک ہی چوکنا رہتا ہے۔"

"وہ مفرور بھی جانتا ہے۔ یہ کام تم کیسے کر سکو گی؟"

"یہ باتیں کیا ہم کسی اور وقت طے نہیں کر سکتے؟" وہ دوسرا گلاس تیار کرنے کے لیے اٹھتے ہوئے اٹھلا کر بولی۔ "وقت تیزی سے گزرتا جا رہا ہے۔ ہم یہاں اس لیے تو نہیں آئے تھے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہی ہو۔" میں نے پہلو بدلتے ہوئے کہا۔ "لیکن میرے ذہن پر شب و روز کام سوار رہتا ہے۔ تمہاری زبان سے جعلی جمی لائیڈ کا ذکر سننے کے بعد میرے لیے اس موضوع میں ایک نئی دلچسپی پیدا ہو گئی ہے۔"

"جعلی جمی لائیڈ!" وہ محظوظ لہجے میں بولتے ہوئے ہنسی۔ "تم اسے جو چاہو کہہ سکتے ہو لیکن وہ بھی اصلی ہے بلکہ دیکھا جائے تو وہ زیادہ معروف ہے۔ اُس کی شہرت یورپ کے کاروباری حلقوں سے باہر بھی پھیلی ہوئی ہے۔"

مجھے خوشی تھی کہ میں اسے جمی لائیڈ نامی دو مختلف اشخاص کے وجود کا یقین دلانے میں کامیاب رہا تھا کیونکہ وہ خود بھی یہی سمجھتی تھی جب کہ میرے تجربے اور مشاہدے کی روشنی میں وہ دونوں ایک ہی تھے اور اس اکلوتے جمی لائیڈ کی تسخیر میرے لیے عرصہ دراز سے ایک حسرت بنی ہوئی تھی۔

ایلی نور اسکاچ کا دوسرا گلاس لے کر میرے پہلو میں صوفے پر آئی تو اس کے قدموں میں بہت ہلکی سی لغزش پیدا ہو چلی تھی اور اس کی نیلی آنکھوں میں خمار کے ڈورے تیر رہے تھے۔

"تم بہت سست پیتے ہو۔" اس نے بے حجابی کے ساتھ میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا اور میں نے ایک ہی گھونٹ میں اپنا گلاس خالی کر دیا۔

دوسرا گلاس پیتے ہوئے گفتگو کا دائرہ سمٹتے سمٹتے بس ہم دونوں کی ذات تک محدود ہو کر رہ گیا اور ان ہی لمحات میں پہلی بار مجھے خیال آیا کہ گن بوٹ کھلے سمندر میں سفر کر رہی تھی اور اس کی اسسٹنٹ نجومی گیتر میرے ساتھ مے نوشی میں مصروف تھی۔ اپنی نشست سے اُس کی طویل غیر حاضری گن بوٹ کے عملے میں بہت سی چہ میگوئیوں کو جنم دے سکتی تھی لیکن تیر کمان سے نکل چکا تھا۔ ایلی نور کے اعصاب پر چڑھتے ہوئے سرور کو زائل کرنا میرے بس سے باہر تھا۔ میں زیادہ سے زیادہ یہی کر سکتا تھا کہ آدمی کی حیثیت سے اُس کی انا کی تسکین کا سامان کر کے جلد از جلد وہاں سے اپنے کیبن میں پہنچ جاؤں تاکہ ایلی نور کی غیر حاضری زیادہ شدت سے میری طرف منسوب نہ کی جا سکے۔

میں اپنے چہرے پر گمبھیر سنجیدگی طاری کیے جب واپس اپنے کیبن میں پہنچا تو سلطان شاہ اونی کمبل اوڑھے مسہری پر گہری نیند سو رہا تھا اور رمبیراں کسی وفادار کتے کی طرح صوفے پر مستعدی کے ساتھ بیٹھا ہوا تھا۔ مجھے دیکھتے ہی وہ ہڑبڑا کر اپنی جگہ سے اٹھ گیا۔ وہ پوری طرح بیدار تھا مگر میں نے اُس کی آنکھوں میں اکتاہٹ کے آثار پڑھ لیے تھے۔ اس لیے فوراً ہی اُسے چھوڑنے کا فیصلہ کر لیا۔

"تم جا کر آرام کرو۔ لیکن اپنے آدمیوں کو بتا دینا کہ ایلی نور کو ڈسٹرب نہ کریں۔ وہ گہرے نشے میں ہے۔ اس سے پوچھ گچھ کے لیے مجھے مجبوراً الکحل کا سہارا لینا پڑا کیونکہ میں عورتوں پر تشدد کا قائل نہیں ہوں۔"

رمبیراں سے وہ کہانی تراش کر میں نہ صرف ایلی نور کو آرام کا موقع دینا چاہتا تھا بلکہ اس طرح میں نے اپنا کامیاب دفاع بھی کیا تھا۔ رمبیراں کی آنکھوں سے اکتاہٹ کافور ہو گئی اور اُس کا چہرہ زرد پڑ گیا۔ "کیا ایلی نور قابلِ اعتبار نہیں ہے سر؟" اُس نے حیرت اور بے یقینی کے عالم میں جھجکتے ہوئے سوال کیا۔

"ابھی کوئی فیصلہ نہیں کیا جا سکتا۔" میں نے سخت لہجے میں کہا۔ "یہ تفصیل تم اپنی ذات تک محدود رکھو گے۔ فی الحال میں صرف اتنا چاہتا ہوں کہ ایلی نور کے خود ہوش میں آنے سے قبل کوئی اُس کی تنہائی میں مخل نہ ہو۔ فیصلہ کر لوں گا تو سب کو علم ہو جائے گا۔"

"او۔ کے سر!" وہ مزید کچھ پوچھنے کی جرأت کیے بغیر سر جھکا کر کیبن سے رخصت ہو گیا اور میں اپنے جسم پر لدے ہوئے وزنی لباس سے چھٹکارا حاصل کرنے میں مصروف ہو گیا۔

"کہاں کہاں کی سیر کر آئے؟" اچانک سلطان شاہ کی خواب آلود آواز سن کر میں چونک پڑا۔

"تم تو گہری نیند سو رہے تھے۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے غصیلے لہجے میں کہا۔

"تم جیسی بلا کو میرے سر پر مسلط کر گئے تھے اس سے نجات حاصل کرنے کے لیے سونے کی اداکاری کرنا پڑی ورنہ وہ ہر منٹ بعد خور و نوش اور دیگر ضروریات کے بارے میں سوال کر کر کے پاگل کیے دے رہا تھا۔ کئی دفعہ تو بستر پر چڑھ کر میرے پاؤں

بلنے لگا تھا۔"

"تو یوں کہو کہ میرے آئی جی ہونے کا صحیح فائدہ تم اٹھا رہے تھے!"

"صحیح فائدہ تو تم ساتھ لے گئے تھے۔ اُسے کہاں چھوڑ آئے؟ مجھے حیرت ہے کہ تم جیسے شکر خورے کو اس کھلے سمندر میں بھی شکر کی بوری میسر آ گئی۔"

"بکواس مت کرو۔" میں نے بُرا سا منہ بنا کر کہا۔ "یہ خرافات کا موقع نہیں ہے۔ وہ لڑکی میرے منصوبے کے لیے بہت کارآمد ثابت ہوگی کیونکہ ہوسٹنگ لانچز میں پانچ برس جین لائیڈ کے نجی جہاز پہ ملازمت کر چکی ہے۔"

میرے اس انکشاف پر وہ ششدر رہ گیا اور میں نے آہستہ آہستہ اسے ایلی نور کے پورے پس منظر سے آگاہ کر دیا۔

"کہانی تو واقعی بہت دلچسپ ہے لیکن سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ ایلی نور تمہارے کس منصوبے کے لیے کارآمد ثابت ہو سکتی ہے؟" اس نے بستر پر پہلو بدلتے ہوئے سوال کیا۔

"ابھی میرے ذہن میں بھی اس منصوبے کا خاکہ واضح نہیں ہوا ہے۔ اس پر میں برکیسٹ سے واپسی پر غور کروں گا۔ فی الحال یہ سمجھ لو کہ میں ایلی نور کے ذریعے جین لائیڈ تک رسائی حاصل کرنا چاہتا ہوں۔"

"جن حالات میں ایلی نور کو ہوسٹنگ لانچز کی ملازمت سے نکالا گیا ہے اس کی روشنی میں تو شاید وہ جین لائیڈ تک پھٹک بھی نہ سکے گی۔" اس نے پُرخیال انداز میں ہونٹ سکوڑ کر کہا۔

"یہ تمہاری خام خیالی ہے۔ میڈوسا پر میرا تجزیہ اور ایلی نور کا واقعہ اتفاقی بھی ہو سکتا ہے اور پہلے سے طے شدہ بھی۔ کیونکہ جین لائیڈ اپنے ہاں کام کرنے والوں کی نفسیات پر گہری نظر رکھنے کا عادی ہے۔ ایلی نور کی کھلی ہوئی حکم عدولی کے نتیجے میں اسے میڈوسا کی ملازمت سے فوری طور پر برطرف کر دیا گیا لیکن جین لائیڈ اسے کھونا نہیں چاہتا تھا لہٰذا ایلی نور کے ساحل پر اترنے کے بعد جین لائیڈ کی ہدایت پر شیلڈن اس سے جا ٹکرایا اور یوں وہ میڈوسا سے نکالے جانے کے بعد گن بوٹ پر رکھ لی گئی۔ اس لڑکی میں یقیناً کچھ ایسے خواص موجود ہیں جن کی جین لائیڈ قدر کرتا ہے۔"

"کچھ خواص تو اس قدر ظاہر ہیں کہ تجھ جیسا موٹی عقل والا بھی ان سے انکار نہیں کر سکتا۔ جیسی اور اخلاقی اقدار میں یقین نہ رکھنے والی عورتیں مجرموں کے لیے ہمیشہ کارآمد ثابت ہوتی ہیں۔" مجھے یوں محسوس ہوا جیسے وہ میرا مضحکہ اڑانے کی کوشش کر رہا ہو لیکن میں اسے ایلی نور کے پارسائی کے دعوے سے آگاہ کر کے اپنے ہلسنت ذکر سکا۔

"یہ تو خیر ایلی نور ہی ہے تم دیکھ لو۔" وہ کہہ رہا تھا۔ "جین لائیڈ نے شاید مرسیا نوبت کرائے کس قدر گھناؤنے راستوں پر ڈالا تھا جبکہ وہ اچھی طرح جانتا تھا کہ وہ اس کی بیٹی ہونے کی دعوے دار ہے۔"

"میں اس وقت بحث کے موڈ میں نہیں ہوں..." میں نے اکتاتے ہوئے لہجے میں کہا لیکن اس نے میری بات پوری ہونے سے پہلے کاٹ دی۔

"تھک گئے ہوگے۔" اس کا لہجہ معنی خیز تھا۔

اس سے قبل کہ میں چڑ کر اسے کوئی سخت جواب دیتا کیبن میں لگے ہوئے انٹرکام کی گھنٹی نے میری توجہ اپنی طرف مبذول کرا لی۔

"اولیئن اسپیکنگ سر!" ریسیور اٹھاتے ہی میرے کانوں میں اولیئن کی متفکر آمیز آواز آئی۔ "میں نے اس وقت نہایت مجبوری کی حالت میں آپ کو ڈسٹرب کیا ہے۔"

"لیں!" تمہید کے بجائے مختصر بات کہو۔" میں سرد اور درشت لہجے میں غرایا۔

"سوری سر!" اس کی بوکھلائی ہوئی آواز ابھری۔ "پچھلے دس منٹ سے کوئی ہم سے ... بذریعہ رابطہ قائم کرنے کی مسلسل کوششیں کر رہا ہے۔ میں نے ابھی غیر مسلح کنٹرول سے جس بات کی ہے لیون کو شبہ ہے کہ کوئی تیز رفتار ریوٹ ہمارا تعاقب کر رہا ہے۔ اس کی تمام روشنیاں گل ہیں اور سمندر پر چھائی ہوئی گہری کہر میں اس کی نشاندہی ناممکن ہو کر رہ گئی ہے۔ مجھے اس سلسلے میں کیا کرنا چاہیے؟"

"اس وقت ہم ساحل سے کتنی دور ہیں؟" میں نے جواب سوال کر ڈالا۔ اس کا انکشاف سنتے ہی میرے ذہن میں پوری شدت کے ساتھ اس خدشے نے سر ابھارا تھا کہ کہیں رومانی کی طرح گن بوٹ پر بھی خفیہ ٹرانسمیٹر نصب نہ ہو جس کی مدد سے شیلڈن کے قبضہ داروں کو گن بوٹ پر میرے قبضے کی اطلاع مل گئی ہو اور اب انہوں نے مجھے زیر کرنے کے لیے گن بوٹ کی طرف کوئی مہم روانہ کر دی ہو۔

"فرانس کے ویران ساحل سے ہمارا فاصلہ ڈیڑھ سو میل ہوگا۔"

"سب لوگوں کو الرٹ کر دو۔ میں خود ریڈیو روم میں آ رہا ہوں۔ ویسے وہ لوگ کون سی زبان بول رہے تھے؟"

"انگریزی بول رہے تھے مگر لب و لہجہ فرانسیسی معلوم ہوتا ہے۔"

"بس میں پہنچ رہا ہوں۔" یہ کہہ کر میں نے سلسلہ منقطع کر دیا۔ گن بوٹ کے رہائشی فلور کا درجہ حرارت بہت آرام دہ تھا لیکن میں نے پھر بھی شب خوابی کے لباس پر اوور کوٹ پہن

سے یکسر مختلف تھا۔ کال سگنل کی تکرار کے بعد اس نے جہازرانی کی مخصوص اصطلاحات میں عرض البلد اور طول البلد کے ساتھ شمال مشرقی سمت میں ایک مخصوص زاویے کا ذکر کیا تو میں سمجھ گیا کہ وہ غلط فہمی کا ہر امکان ختم کر کے ہمیں یہ یقین دلانا چاہ رہا تھا کہ ریڈیائی رابطے پر اس کے مخاطب ہم ہی ہو سکتے ہیں۔

"تم سے رابطے کی یہ ہماری آخری کوشش ہے۔" ریڈیائی ریسیور پر وہی آواز ابھر رہی تھی۔ "یہ نہ سمجھنا کہ خاموشی اختیار کر کے تم ہم کو چکمہ دے سکو گے۔ ہم ان تین فریکوئنسی چینلز میں سے ایک پر بول رہے ہیں جو اس علاقے میں سفر کرنے والے ہر جہاز یا بوٹ کے لیے آن رکھنے لازمی ہیں۔ اگر اب بھی جواب نہیں دیا گیا تو نتائج کے ذمے دار تم خود ہو گے۔"

"صرف ایک چینل ٹرائی کر کے تم نے یہ کیسے فرض کر لیا کہ ہماری بوٹ کے مواصلاتی نظام میں وہی چینل کام کر رہا ہو گا؟" میں نے چند ثانیوں کے سکوت کے بعد اوٹینی سے ہیڈ فون اور مائک چھین کر اپنے سر پر چڑھاتے ہوئے کہا۔ دوسری طرف سے تلخ ہنسی کی آواز سنائی دی۔ "تم نے دیکھ لیا کہ ہمارا مفروضہ درست تھا۔"

"یہ ہمارے آرام کا وقت ہے۔ تم کیا چاہتے ہو؟" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔

"معذور ملاحوں کی بین الاقوامی انجمن کے لیے ہمیں چندہ درکار ہے۔ امید ہے کہ تم ہمیں مایوس نہیں کرو گے۔" دوسری طرف سے تمسخر آمیز سنجیدگی کے ساتھ کہا گیا۔ "حادثات کسی کے بھی ساتھ ہو سکتے ہیں۔ یہ انجمن معذور ملاحوں کی زندگی بھر کفالت کرتی ہے۔"

"کھلے سمندروں میں نتائج کی دھمکی دے کر چندے جمع نہیں کیے جاتے۔" میں نے سخت لہجے میں کہا۔ "کھل کر بات کرو کہ تم کون ہو اور کیا چاہتے ہو؟"

"پندرہ ہزار پاؤنڈ اسٹرلنگ کا حقیر سا چندہ۔" جواب میں کہا گیا۔ "اس کار خیر میں حصہ لے کر تم خود کو بہت سے مستحق خاندانوں کی دعاؤں کا حق دار بنا لو گے ورنہ وہ سب مل کر تم کو کوسیں گے۔ اس کے علاوہ وہ معذور اور مفلس لوگ تم کو کیا دھمکی دے سکتے ہیں!"

آخری فقرے سے یہ بولنے والے کا لہجہ استہزائیہ ہو گیا۔ مجھے یقین تھا کہ اس کی دھمکی بے بنیاد نہیں تھی لیکن اس نے یہ جملے کے بعد محض اس خیال سے بات بدل دی تھی کہ کہیں اسی فریکوئنسی پر کوئی اور جہاز بھی ہماری گفتگو نہ سن رہا ہو اور دھمکیوں کا ذکر سنتے ہی قزاقی یا دہشت گردی کے خطرے کے پیش نظر ہماری مدد پر آمادہ نہ ہو جائے۔

لیا تاکہ اگر عرشے پہ جانا پڑ جائے تو سردی میں قلفی نہ جم سکے۔

"معلوم ہو رہا ہے کہ اس سمندری خطے میں سارے جنگلے ہمارے ساتھ ساتھ ہی سفر کر رہے ہیں۔" سلطان شاہ نے تشویش زدہ لہجے میں کہا۔ "اچھا ہم گن ضرور ساتھ لے لینا۔ ضرورت پیش آئی تو میں بھی ایکسپلوڈر استعمال کرنے میں دریغ نہیں کروں گا۔"

"کاش تم اس وقت اپنے قدموں پر چلنے کے قابل ہوتے تو میں یکسوئی کے ساتھ اس نئی افتاد کا مقابلہ کرتا۔ اب میرا ذہن تمہاری ذات میں الجھا رہے گا۔"

"میرے بارے میں پریشان ہونے کی ضرورت نہیں۔" وہ مجھے اعتماد دینے میں بولا۔ "اس وقت ہم دونوں عملاً ایک ہی کشتی کے سوار ہیں اور ہمارا انجام ایک دوسرے سے مختلف نہیں ہو گا۔ تم بچے رہے تو کوئی میری طرف نگاہ بھی نہ اٹھا سکے گا ورنہ ہم دونوں ہی زیر ہو جائیں گے۔"

"ذرا ہوشیار رہنا!" یہ کہتے ہوئے میں کیبن سے نکل گیا۔ میں ریڈیو روم کی طرف جانے والے راستے پر پہنچا تو وہاں رہبران سمیت گن بوٹ کے چار مسلح محافظ اپنی لوڈ کی ہوئی ٹامی گنوں سمیت پہنچ چکے تھے۔ پائلٹ ان ایلی لوور کی جگہ ڈیوٹی سرانجام دے رہا تھا اور جیٹا اور لیمنی اپنی ڈیوٹی پر تھا۔

میں رہبران کو اپنے ساتھ آنے کا اشارہ کرتے ہوئے دو جتلی جتلی دیواروں کے درمیان بنے ہوئے تنگ راستے میں مڑ گیا۔ نیم دائرے میں تھوڑا سا فاصلہ طے کرنے کے بعد اوپر جانے والے چند زینے تھے جنہیں عبور کر کے اس مختصر راستے سے ہم ریڈیو روم میں داخل ہوئے تو اوٹینی کانوں پر ہیڈ فون چڑھائے پینسل اور سادہ پیڈ سنبھالے تشویش زدہ انداز میں انسٹرومنٹ پینل کے سامنے بیٹھا ہوا تھا۔ اپنے انہماک کی وجہ سے وہ دبیز فرشی قالین پر ہمارے قدموں کی دھمک نہ سن سکا اور جب رہبران نے قریب پہنچ کر نرمی سے اس کی پشت پر ہاتھ رکھا تو وہ اس بری طرح اچھلا تھا جیسے اس پر اچانک برقی رو والا ننگا تار آ گرا ہو لیکن ہمیں دیکھتے ہی اس نے فوری طور پر اپنے اضطراری ردعمل پر قابو پا لیا اور پینسل رکھ کر ایک ناب کو چھیڑنے لگا۔

"وہ اس وقت بھی لائن پر ہیں۔" وہ اپنے کام سے توجہ ہٹائے بغیر بولا۔ "میں اسپیکر کھولنے جا رہا ہوں تاکہ ان کی ہرزہ سرائی آپ خود سن لیں۔ اس بار ان کے تیور خراب ہیں۔"

"سفرینج فلیٹ بوٹ... فرینج فلیٹ بوٹ!" اچانک اسپیکر پر ایک بھاری مردانہ آواز سنائی دینے لگی۔ بولنے والا انگریزی بول رہا تھا لیکن اس کا لب و لہجہ اور تلفظ انگریزوں

"ہم سب غلام ہیں اور اتنی بڑی رقم کے بارے میں کوئی فیصلہ نہیں کر سکتے۔" میں نے اس کے الفاظ میں پنہاں پیغام کو نظرانداز کرتے ہوئے کہا: "تم اپنی معذور انجمن کا پتا لکھوا دو۔ ہمارے مالکان بہت فراخ دل ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ وہ تمہاری توقع سے کہیں زیادہ بڑی رقم کا عطیہ بھیج دیں۔"

"زبان سنبھال کر بات کرو۔" دوسری طرف سے کہا گیا۔ "ہماری انجمن بہت طاقتور اور بااصول ہے۔ اسے معذور نہ سمجھنا۔ معذوروں کی فلاح و بہبود کے کام کرنے والے خود بہت لمبے ہاتھ رکھتے ہیں۔"

"ہاتھ لمبے ہوں یا ٹانگیں چھوٹی، ہم تمہارا مطالبہ پورا نہیں کر سکتے۔" میں نے سخت لہجے میں کہا اور اسی وقت جبران آ گیا۔ اس کی آنکھیں طنزیہ انداز میں میرے چہرے پر جمی ہوئی تھیں۔

"ہم تمہیں صرف آدھا گھنٹہ دے رہے ہیں۔" دوسری طرف سے تیز لہجے میں کہا گیا: "ہمارا آپریشن اٹل رہے گا۔ تمہارے دل میں معذوروں کی بددعاؤں کا خوف پیدا ہو جائے تو ہمیں اپنی رضامندی سے آگاہ کر دینا ورنہ ہم کوئی اور راہ تلاش کر لیں گے۔"

"تمہیں کیا مسئلہ درپیش ہے؟" میرے ریڈیائی ٹرانسمیشن کا بٹن دبائے بغیر جھلائے ہوئے لہجے میں جبران سے پوچھا۔

"ان سے سمجھوتا کرنا پڑے گا۔" وہ دبی ہوئی آواز میں بولا: "یہ اس علاقے کے بدنام بحری قزاقوں کا گروہ ہے۔ ریڈیو پر معذوروں کی بین الاقوامی انجمن کے حوالے سے ہی بات کرتے ہیں لیکن جہاز راں پچھلے تین برس سے ان کو ٹالنے لگے ہیں کیونکہ یہ بے رحم درندے اپنا مطالبہ تسلیم نہ کرنے والے تین جہازوں کو خطرناک نئے میزائلوں سے تباہ کر چکے ہیں۔"

"اگر تم ان کو اتنا خطرناک سمجھتے ہو تو جبرتی کو ان سے بات کرنا چاہیے تھی۔" میں نے غصیلے لہجے میں کہا۔

"منڈی کی گفتگو میں دخل انداز ہونے کی جرأت نہ کر سکا۔" وہ خوشامدانہ انداز میں گھگھیایا۔

"لعنت ہو تم پر۔" اس کے رویے پر میرا غصہ اور بڑھ گیا۔ "میری سمجھ میں نہیں آتا کہ کشتی میں تم کو کیسے برداشت کیا جا رہا ہے۔ اس قدر کم ہمت لوگ تو عام معاشرے میں بھی [illegible] زندہ نہیں رہ پاتے۔"

"میں بزدل نہیں ہوں سر۔" وہ احتجاج آمیز لہجے میں بولا: "میں ان قزاقوں کی کہانیاں سن چکا ہوں۔ خشکی پر رہتے ہیں اور کلب ان کو [illegible] سے جہاز فراہم کرتی ہے لیکن اس کھلے سمندر میں اگر ہماری گن بوٹ پر ایک تباہ کن میزائل آ گرا تو دو منٹ بھی [illegible] لوگ میں نکل جائیں گی۔" اس اثنا میں اولینی ریڈیو روم سے باہر نکل گیا تھا۔

"تو کیا یہ لوگ کوئی جنگی جہاز لیے پھرتے ہیں؟" میں پھر سے

پہلی بار میں نے اس کے جواب کی معقولیت پر غور کرنے کے بعد نسبتاً نرم اور دھیمے لہجے میں سوال کیا۔

"سنا ہے کہ ایک عام سی لیکن تیز رفتار موٹربوٹ ہے۔" اس نے کہا۔

"پھر وہ میزائل کیسے چلا سکتے ہیں؟" میں نے بے یقینی کے ساتھ کہا۔

"یہ دور بدل چکا ہے سر۔" وہ جھجکتے ہوئے معذرت خواہانہ لہجے میں بولا: "آج کل اسلحہ کی کھلی منڈی میں جیبوں ایسے تباہ کن میزائل آ گئے ہوئے ہیں جو کندھے سے فائر ہونے والے ہلکے پھلکے لانچر سے نشانے پر داغے جاتے ہیں اور ان کا جھکاؤ تو گائیڈڈ ہوتے ہیں۔ ٹارگٹ کی روشنی یا حرارت محسوس کر کے وہیں جا گرتے ہیں۔"

اگر اس وقت اولینی بھی وہیں موجود ہوتا تو شاید میرا ردعمل مختلف ہوتا لیکن میں کچھ نہ بولا۔ اس کے کہنے پر ہی میرے ذہن میں اسٹنگر اور سلک ورم میزائلوں کے نام ابھرے تھے جو ان دنوں سے نئے چلے تھے اور دو ہوائی جہازوں پر ناقابل تصور تباہی پھیلانے کی وجہ سے دنیا بھر میں تیزی سے مقبول ہو رہے تھے۔ اس موضوع پر اخباری اطلاعات ذہن میں تازہ ہوتے ہی میں دل ہی دل میں شرمندہ ہو کر رہ گیا۔

ریڈیائی رابطے پر گفتگو کے بعد میرے ذہن سے یہ خطرہ نکل گیا تھا کہ کہیں آنے والے دشمن کے ہرکارے نہ ہوں جنہیں گن بوٹ پر میرے قبضے کے خاتمے کے لیے بھیجا گیا ہو۔ اگر وہ دشمن کے ہرکارے ہوتے تو عام ریڈیو فریکونسی پر گفتگو کرنے کا خطرہ ہرگز مول نہ لیتے بلکہ گن بوٹ تک رسائی کے لیے کوئی دوسرا طریقہ اختیار کرتے پھر جبران نے مجھے بے ساختہ انداز میں ان کی مسلک سرگرمیوں کا ذکر کیا تھا، وہ بھی میرے پیش نظر تھا۔ میرا خیال تھا کہ وہ واقعی بحری قزاق تھے اور قرون وسطیٰ کے دور کی طرح خونریز لوٹ مار کے بجائے کھلے سمندر میں سفر کرنے والوں کو ہولناک تباہی کے خطرے سے بلیک میل کر کے رقمیں اینٹھنے کے عادی تھے۔ اپنا دھاک بٹھانے کے لیے انہوں نے چند جہازوں کو غرقاب بھی ضرور کیا ہو گا تاکہ جان کے خوف سے کوئی بھی ان کا مطالبہ ٹھکرانے کی جرأت نہ کر سکے۔

"تو تمہارا مشورہ ہے کہ ہمیں ان کا مطالبہ مان لینا چاہیے؟" خاصے توقف کے بعد میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے سوال کیا۔

"سودے بازی کی جا سکتی ہے لیکن میرا خیال ہے کہ انہیں مجبوری کی وجہ سے ہمیں جھکنا پڑے گا۔"

"تو کیا گن بوٹ پر اتنی رقم موجود ہے جو دے کر انہیں مطمئن کیا جا سکے؟"

لمحہ بھر کے لیے وہ سوچ میں پڑ گیا پھر بولا: "فرار ناممکن ہے ویسے میرا خیال ہے کہ وہ اسلحہ حاصل کر کے بھی خوشی خوشی لوٹ جائیں گے۔ ابھی بریسٹ تک ہمارا کوئی سفر باقی ہے؟ انھیں نظر انداز کر کے ہم ایک بھیانک خطرہ مول لیں گے جس کا سدِ باب کرنا ہمارے اختیار سے بالکل باہر ہوگا۔"

میں طنزیہ انداز میں ہنس پڑا۔ "ریمبراں! اس وقت تم حقیقت فراموش کر بیٹھے ہو کر ادبیت کے بجائے آپ مجھ سے مخاطب ہو تو آسانی کے ساتھ شکست تسلیم نہیں کر سکتا۔ اگر تم میں حوصلہ اور زندہ رہنے کی امنگ ہو تو گن بوٹ کی تباہی کے بعد تم ایک لوٹے پھوٹے تختے کے سہارے بھی تیر کر ساحل تک پہنچ سکتے ہو۔"

"درست ہے۔" وہ سنبھالا لے کر بولا: "امید مجھے بھی یہی ہے لیکن یہاں بڑی بڑی شارک مچھلیوں کے غول کے غول لہروں کے مدوجزر میں ڈوبتے ابھرتے رہتے ہیں۔ یہ مچھلی خون کی بو سے بالکل دیوانی ہو جاتی ہے۔ اگر میرے جسم پر حادثے میں ذرا بھی خراش آ گئی تو میرے زخم سے سمندر کے پانی میں ملنے والے خون کے قطرات دور دور سے شارک مچھلیوں کو ادھر کھینچ لائیں گے۔ میری عقل محدود ہے اس لیے مجھے یہ خطرات نظر آ رہے ہیں لیکن مجھے پورا یقین ہے کہ تم کوئی فیصلہ کرو گے تو ہر خطرے کا توڑ تمھارے ذہن میں ہوگا۔ تمھاری حیثیت تو میں ایک لمحے کے لیے بھی نہیں بھول سکتا۔"

"گن کون فائر کرتا ہے؟" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سرد اور گمبھیر لہجے میں پوچھا۔

"یہ میرا شعبہ ہے۔" اس نے مجھ سے نگاہیں چراتے ہوئے کہا۔ "کیا یہ ممکن ہے کہ گن کی نال ظاہر کیے بغیر ٹارگٹ کا نشانہ لیے عین وقت پر نال باہر نکالنے ہی فائر کر دیا جائے تاکہ حریف کو کچھ سمجھنے یا کرنے کا موقع نہ مل سکے؟"

"اتفاق سے اس گن میں فائرنگ کا جدید ترین خودکار نظام موجود ہے۔" اس نے ایک گہرا سانس لے کر کہنا شروع کیا: "اس کے آٹو میٹک سسٹم پر ٹارگٹ کا تعین کر دیا جائے تو گن کا پورا نظام اس طرح حرکت میں آتا ہے کہ نشانے کی قریب ترین پوزیشن لے لی جاتی ہے اور گن کی بیرل باہر ہو کر ابھرتے ہی سرچ سسٹم کے تحت ڈائریکشن اور ایلیویشن وغیرہ کا تعین خود بخود درست ہوتا ہے اور گن فائر کر دیتی ہے۔"

"اتنی تکنیکی تقریر کی ضرورت نہیں تھی۔" میں نے برا سا منہ بنا کر کہا۔ "سیدھی سی بات ہے کہ جو میں چاہتا ہوں وہ کوئی ناممکن بات نہیں ہے؟"

"جی بالکل۔ میں یہی کہنا چاہ رہا تھا۔" وہ کچھ نہ سمجھنے والے انداز میں بولا۔

"آپ کان کھول کر سنو کہ انھوں نے ہمیں للکار کر اپنی موت کو دعوت دی ہے۔ جب معذوروں کی اس ٹیم کو ہمیشہ کے لیے ویران کر دوں گا۔ میں انھیں ان کا مطالبہ مان لینے جانے کی خوش فہمی دوں گا اور جب وہ ہماری نظروں میں آ جائیں گے تو گن بوٹ سے فائر ہونے والا ایک ہی گولا ان کے پرخچے اڑا دے گا۔ اپنے تحفظ کے ساتھ یہ بہت بڑی خدمتِ خلق بھی ہوگی۔"

میرا منصوبہ سن کر وہ سن ہو کر رہ گیا۔ شاید وہ مجھ سے اتنے شدید ردِ عمل کی توقع نہیں کر رہا تھا۔

"تو ہم سب راہب ہیں اور نہ ان کے دامن انسانی لہو سے پاک ہیں۔" اس کی حالت دیکھتے ہوئے میں نے قدرے توقف کے بعد اپنی بات جاری رکھی: "اگر ہم نے انھیں جہنم رسید نہ کیا تو وہ گن بوٹ کو ڈبو دیں گے اور یہ ناممکن ہے کہ وہ نبوسے رہبے کے تحفظ سے میری زندگی میں گن بوٹ کو اپنے ناپاک قدموں سے روند سکیں۔"

"میں سوچ رہا ہوں کہ اس قدر آسان اور سادہ تجویز میرے ذہن میں کیوں نہیں آئی۔" اس نے منمناتے لہجے میں کہا: "گن بوٹ پر سفر کرتے ہوئے بھی چوہوں کی طرح سہمے رہنے کی کیا ضرورت ہے! لیکن بات دراصل یہ ہے کہ بڑے فیصلے تم جیسے عالی دماغ لوگ ہی کر سکتے ہیں۔ ہم محنت اور جان سوزی ضرور کرتے ہیں لیکن کشتی کے اصل حاکم تو ہمارے پاس اور وہی اس کو چلا رہے ہیں۔"

"تم گن کے فائرنگ چیمبر میں جا کر تیاری کرو۔ میں انھیں مدانہ ڈالتا ہوں۔ اگر وہ تمھاری نظروں میں آ جائیں تو فوراً کام پر مجھے خبر کر دینا۔ میں خود عرشے پر آ جاؤں گا۔" میں نے کہا اور وہ تابعدار انداز میں سر جھکا کر ریڈیو روم سے نکلا چلا گیا اور میں ریڈیو آلات کی طرف متوجہ ہو گیا۔

"معذور قاتلوں کے چیف کے لیے ایک اہم پیغام ہے۔ اگر وہ میری آواز سن رہا ہے تو فوری جواب دے۔" میں نے ہوائی لہروں پر گن بوٹ سے پیغام نشر کیا۔

"مجھے امید تھی کہ تم بھاگنے کی کوشش کرنے کے بجائے وقت گزرنے سے پہلے کوئی اچھا فیصلہ کر کے ہم سے رجوع کرو گے۔" دوسری طرف سے فوراً ہی جواب آیا تھا۔

"ہم اتنی رقم نقد فراہم نہیں کر سکتے۔" میں نے کہا۔ "یہ ہماری مجبوری ہے۔"

"پھر بھی تم کتنی رقم چندے میں دے سکتے ہو؟" تجسس بھرے لہجے میں سوال کیا گیا۔

"زیادہ سے زیادہ گیارہ ہزار ریکارڈی پاؤنڈ سے زیادہ رقم نہیں ہوگی۔"

"باقی جنس میں دے دینا۔ ہم راشن، فاضل پرزے اور فالتو اسلحہ

اٹھا ہوں۔ یہ خیال رہے کہ ہمارا راڈار ذرا بھی اونچا پڑا تو میزائل آپ کی سمت ڈوب جائے گا۔ یہ صرف شبہ نہیں بلکہ حقیقت ہے اور اس نے خاص طور پر یہ بتایا ہے کہ ہماری طرف سے گولی بھی چلی تو وہ میزائل فائر کرنے میں دریغ نہیں کریں گے۔"

"مجھے اپنی مہارت سے مدد لینے کا اس بار بیٹ گن کے آٹومیٹک سسٹم پر اعتماد ہے۔ ہماری طرف سے فائر ہوا تو وہ بچ نہ سکیں گے۔ اجازت ہو تو عرشے کی روشنیاں گل کر دوں تاکہ ہماری نقل و حرکت نہ دیکھی جا سکے؟"

"ایسی حماقت بھی نہ کرنا۔" انہیں نے جلدی سے کہا۔ "کسی بھی غیر معمولی تبدیلی سے وہ چوکنا ہو جائیں گے۔ عرشے پر ایک دو آدمیوں کی موجودگی ان کے لیے تعجب انگیز نہیں ہو گی کیونکہ قریب آ کر وہ ہم سے مذاکرات کرنا چاہتے ہیں۔"

"بہت بہتر۔ میں تمہارا منتظر ہوں۔"

الولیس فقرواکس نے اڑا کیا اور ریسیور میں نے کریڈل پر ڈال دیا۔

الی نور کے ساتھ گن بوٹ کا معائنہ کرتے ہوئے میں جہاز کے راستوں سے واقف ہو چکا تھا لہٰذا الولیس کو برج پر ہی چھوڑ کر میں اکیلا ہی عرشے کی طرف ہو لیا۔ درمیانی منزلوں سے چکر دار آہنی زینے کے ذریعے عرشے کی سمت اختیار کرتے ہی برفیلی ہوا کے جھونکے میرے چہرے سے ٹکرائے اور میں جھرجھری لے کر رہ گیا۔ عرشے کے علاوہ جہاز کا تمام زیریں حصہ مرکزی نظام سے سمت انتہائی گرم اور آرام دہ تھا کہ وہاں رہتے ہوئے کھلی فضا کی ہڈیوں میں اترنے والی سردی کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا تھا۔ وہ تو غنیمت تھا کہ میں نے کسی امکانی ضرورت کے پیش نظر ونڈ پروف السٹر پہنا ہوا تھا ورنہ اس وقت میں سردی سے جم کر رہ گیا ہوتا۔ میں نے السٹر کا کالر اٹھا کر گردن اس میں دبکائی اور ہاتھ جیبوں میں ڈال کر آخری چند سیڑھیاں عبور کرتے ہوئے کھلے آسمان کے نیچے ویران عرشے پر پہنچ گیا۔ جہاں اس وقت رگوں میں خون منجمد کر دینے والی یخ بستہ ہواؤں کا راج تھا۔ اس وقت فضا پر اتنی گہری دھند چھائی ہوئی تھی کہ گرد و پیش کا سمندر تو درکنار عرشے پر بھی چند فٹ سے آگے دیکھنا ممکن نہیں تھا لیکن میرے ذہن پر اس وقت بحری قزاقوں کی میزائل سے لیس تیز رفتار بوٹ سوار تھی جس کی روشنیاں جلنے بجھنے کی اطلاع دیتے ہوئے عمران نے فلاگ لائٹس روشن ہونے کا ذکر بھی کیا تھا۔

گن بوٹ کا فاصلہ زیادہ نہیں تھا۔ گن بوٹ بڑی حد تک ہموار اور بے آواز تھا کیونکہ گن بوٹ کے چلنے کے باوجود اس وقت عرشے پر صرف سمندر کی بپھری ہوئی موجوں کا غضبناک شور سنائی دے رہا تھا جو کسی بھی کمزور دل آدمی کو دہشت زدہ کرنے کے لیے کافی تھا لیکن

ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے بہت سے دیو پیکر عفریت لمبی چوڑی آہنی چادروں کے سرے ہاتھوں میں تھامے وحشیانہ انداز میں اچھل کود میں مصروف ہوں وہ کہ ان آہنی چادروں کو جھٹکے دے دے کر عجیب جھنکار پیدا کر رہے ہوں۔

اس وقت میرے لیے سمت کا کوئی احساس باقی نہیں رہا تھا لیکن گن بوٹ کی تیز رفتاری کے خلاف اپنے جسمانی ردعمل کی وجہ سے میں نے فوراً ہی اس سمت کا تعین کر لیا جدھر بحری قزاقوں کی بوٹ کی اطلاع ملی تھی۔ اس طرف اندھیری دھند میں مجھے زرد روشنیوں کے کچھ موہوم سے دھبے ایک ثانیے کے لیے نظر آئے اور پھر غائب ہو گئے۔ شاید سمندر کی جھاگ اڑاتی بلند موجیں میری بصارت اور ان روشنیوں کے درمیان دیوار بن گئی تھیں۔

چند سیکنڈ کے بعد وہ روشنیاں پھر نظر آئیں۔ ان کی جگہ تبدیل ہو رہی تھی۔ ان کے آس پاس یقینی طور پر عام روشنیاں بھی رہی ہوں گی جو اس موسم میں دھند کا حصہ بن کر معدوم ہو گئی تھیں۔ اس بار گن بوٹ کے عقب میں فاصلے پر نظر آنے والی فلاگ لائٹس نسبتاً زیادہ دیر تک نظر آتی رہیں اور ایک مرتبہ پھر غائب ہو گئیں جس سے اندازہ ہو سکتا تھا کہ کھلا سمندر اس وقت میری طرح بپھرا ہوا تھا جو محض اپنی لہروں کی بے پناہ قوت سے کمزور بحری ڈھانچوں کو آناً فاناً ملیامیٹ کر سکتا تھا۔

بحری قزاقوں کی بوٹ کی روشنیاں دیکھ لینے کے بعد میں گن کی طرف بڑھا۔ پہلی بار اندازہ غلط ہوا لیکن دوسری مرتبہ میں اس بکتر بند آہنی خول کے قریب پہنچنے میں کامیاب ہو گیا جو عام طور پر کچھوے کے خول کی طرح گن کی نال وغیرہ کو چھپائے رہتا تھا۔

اس آہنی بکتر کے کھلے ہوئے روشن ہولوں میں سے روشنی باہر آ رہی تھی۔ میں نے عرشے پر جھک کر اندر دیکھا تو تنگ جگہ میں رشیرال ماہرانہ انداز میں فائرنگ کنٹرول سے کچھ چھیڑ چھاڑ کر رہا تھا۔

"انھوں نے سمت بدل لی ہے یا ابھی تک اسی پوزیشن میں چل رہے ہیں؟" میں نے محسوس کیا کہ جسم پر دبیز السٹر موجود ہونے کے باوجود ہڈیوں میں پیوست ہونے والی سردی کے اثر سے میری آواز کانپ رہی تھی۔

"اسی پوزیشن میں ہیں۔" اس نے ایک روشن اسکرین پر بنے ہوئے نکتوں اور لکیروں کے ایک عجیب جال پر نظر ڈالتے ہوئے کہا۔ "مجھے افسوس ہے کہ بکتر میں زیادہ گنجائش نہیں ہے ورنہ تم بھی اندر آ کر دیکھتے کہ آٹومیٹک کنٹرول کس تیز رفتاری سے گن کو نشانے پر سیٹ کر رہا ہے۔"

"میں باہر رہ کر اپنی آنکھوں سے اس بوٹ کی تباہی کا منظر دیکھنا زیادہ پسند کروں گا۔" میں نے جواب دیتے ہوئے چونک کر پوچھا۔

ہو کر اس تاریک پس منظر سے خفیف لیکن وزنی مشینی گڑگڑاہٹ سنائی دے رہی تھی۔

"دیکھ رہے ہیں، گن کا رخ تبدیل ہو رہا ہے؟" ذبیرال نے سوچ جوڑتے ہوئے اندازے سے جواب دیا۔ "یوں سمجھو کہ گن کا دہانہ اب ان کے طرف میں اترا ہوا ہے۔ وہ جو بھی سمت اختیار کریں، بیرل ان کی طرف گھوم جائے گی۔"

"تو کیا وہ رخ بدل رہے ہیں؟"

"نہیں ــــ لیکن لہروں کے زور سے جہاز اور کشتیاں ادھر سے ادھر ہو جاتے ہیں۔ پھر اُن کی یا ہماری بوٹ کی کیا بساط ہے۔ ہر لہر کے ساتھ سمت میں ایک آدھ درجے کا فرق پڑ جاتا ہے۔"

اس وقت مجھے احساس ہوا کہ بحری جہازوں پر ہمہ وقت مستعدی کی کیا ضرورت ہوتی ہے۔ موسم اور سمندر پرسکون ہو تو بھی بادبانی کشتیاں اپنی ٹھیک سمت میں چلتی رہتی ہیں، لیکن جنگی کشتیوں میں توپخانے کو ہر لمحے اپنے آلات پر نظر رکھنا پڑتی ہے۔ ہر غیر اختیاری تبدیلیوں کا لمحہ بہ لمحہ حساب رکھتے ہوئے جہاز کا رخ موڑنا پڑتا ہے تاکہ صحیح سمت میں سفر جاری رکھا جا سکے۔

"ان پر فائر کرنے کے لیے موجودہ پوزیشن کیسی ہے؟" میں نے اضطراری طور پر سوال کیا۔

"شاید بہتر ہو،" اس نے کہا۔ "اگر وہ ہماری دائیں طرف آگئے تو ان پر فائر کرنے کی صورت میں فائر کی ساری قوت گن بوٹ کے بائیں پہلو میں پوری طاقت سے پڑے گی اور گن بوٹ سطح سمندر پر بری طرح ڈگمگائے گی لیکن مجھے فائر کرنے میں صرف گن بوٹ کے اگلے حصے پر آنے تک جس کا وقت دائیں ایڈجسٹ ہو سکتا ہے۔ اس کے نتیجے میں ممکنہ طور پر گن بوٹ کی رفتار میں قدرے اضافہ ہوگا لیکن نشانے پر کوئی اثر نہیں پڑے گا۔"

مسئلہ فنی نوعیت کا اور بہت پیچیدہ تھا لیکن اس نے نہایت آسانی سے پوری بات مجھے سمجھا دی تھی۔ میری معلومات کے مطابق بارودی گولوں کے پچھلے حصے کا اساس یا کمٹ چارج گن چلتے ہی ایک سیکنڈ کے اندر نال کے اندر جل اٹھتا ہے جس سے ردعمل پیدا ہوتا ہے یعنی نال میں گولا آگے بڑھتے ہی گن کے ڈھانچے پر زور آتا ہے اور اگر اس ردعمل میں ڈھانچے کا توازن خراب کرنے کی نال طاقت سے زیادہ اوپر اٹھ سکتی ہے جس کے نتیجے میں گولا نشانے سے آگے گر سکتا تھا یعنی تباہ کن گولے کو آگے پھینکنے والے چارج کے نیچے اور گولے کے آگے کر پھٹنے میں وقفہ لازمی تھا۔ جو گن کی ساخت اور قوت کے اعتبار سے کم و بیش ہو سکتا تھا۔

"پھر انتظار کے بجائے انھیں ابھی اڑا دو۔" میں نے کچھ دیر تک سوچنے کے بعد کہا۔

"بس ایک منٹ بعد ان کا پتا بھی نہیں ملے گا۔" مجھے جواب دے کر وہ پینل پر جھک گیا اور میں اعصابی کشیدگی کی حالت میں سیدھا کھڑا ہو گیا۔

فولادی خول میں سے چند ہلکی ہلکی مشینی آوازیں ابھریں، پھر بھاری گونج کے ساتھ اوپر کا خول نہایت تیزی کے ساتھ سرک کر ایک پہلو میں غائب ہو رہا۔ گن کا اوپری حصہ خالی ہوتے ہی بیرل ایک دم آگے بڑھی تھی۔ اس کا رخ اسی طرف تھا جدھر میں نے روشنیاں دیکھی تھیں۔

کسی زراف کی گردن کی طرح گن کی نال فضا سے دائیں طرف ہو کر ذرا نیچے آئی اور پھر میں عرشے پر منہ کے بل گرتے گرتے بچا کیوں کہ ہولناک دھماکے کے ساتھ گولا چلتے ہی مجھے یوں محسوس ہوا جیسے عرشے کا فرش میرے قدموں سے نکل گیا ہو۔ آگ اگلتا ہوا گولا گرج کر فضا میں تیرتا ہوا نشانے کی طرف گیا اور پھر پہلی بار سمندر کی لہروں کا شور ایک ہولناک دھماکے میں معدوم ہو گیا۔

گولا پھٹنے کے دھماکے کے ساتھ ہی فضا میں سیاہ دھوئیں کے کثیف بادلوں کی آغوش میں سرخ شعلے آتشیں ناگوں کی طرح اپنی زبانیں نکالے ہوئے آسمان کی طرف لپکے تھے۔ بیوی وہ منظر ناقابل فراموش تھا۔

اگر گن کا گولا سمندر میں گرا ہوتا تو دھماکے کے بعد آگ اور دھواں نہ اٹھا ہوتا۔ ان علامات سے ظاہر تھا کہ گولا ٹھیک نشانے پر بیٹھا تھا اور بحری قزاق اپنی بوٹ سمیت لقمۂ اجل بن چکے تھے۔ چند سیکنڈ کے سکوت کے بعد اسی طرف یکے بعد دیگرے مزید کئی خوفناک دھماکے ہوئے اور گہرائی میں لپکتے ہوئے شعلوں میں زبردست تیزی آگئی۔ میں نے بوکھلا کر اپنی گن کی طرف دیکھا تو وہاں اب کچھ بھی نہیں تھا۔ نال دوبارہ غائب ہو چکی تھی اور فولادی خول نے پوری گن کو اپنے دامن میں چھپا لیا تھا۔

"مبارک ہو۔ وہ غرق ہو گئے۔" ذبیرال وہیں سے نکل کر پرجوش لہجے میں بولا۔

"یہ بعد والے دھماکے کیسے تھے؟" میں نے آگ کی سمت دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"میں نے تو ایک فائر ہی کیا تھا۔ وہ لوگ بھی مسلح تھے۔ ہو سکتا ہے کہ بوٹ پر آگ لگنے سے ان کے ہتھیار پھٹے ہوں۔ خدا کا شکر ہے کہ گن بوٹ ان کا نشانہ بننے سے بچ گئی۔"

"اس سے پہلے کہ آگ دیکھ کر یا دھماکے کی آواز سن کر کوئی ادھر متوجہ ہو، ہمیں اپنا رخ تبدیل کر لینا چاہیے۔" میں نے خود پر قابو رکھتے ہوئے سپاٹ لہجے میں کہا ورنہ حقیقت تو یہ تھی کہ

اس خطرے کے کامیاب سدباب پر میں رہبران کو اپنے گلے سے لگانا چاہ رہا تھا لیکن آفتاب ین کا دھماکہ میری راہ میں حائل ہو گیا۔

"آگ ضرور دیکھی جا سکتی ہے لیکن سمندر میں ہر لمحے اس قدر دھماکے گونجتے رہتے ہیں کہ گولے کی آواز عملاً کہیں بھی نہیں سنی جا سکی ہو گی۔"

موٹر بوٹ پر اتنی شدید آگ لگی ہوئی تھی کہ اونچی لہریں بھی اسے اپنی اوٹ میں نہ چھپا سکیں شعلوں کے اوپری سرے ہر صورت میں نظر آتے رہے جس سے میں نے اندازہ لگایا کہ اس وقت سمندر میں کم و بیش پچاس ساٹھ فٹ بلند موجیں پیدا ہو رہی تھیں جو تھوڑی دیر بعد ہی جلتی ہوئی بوٹ کے ریزہ ریزہ ٹکڑوں کو اس کے بدنصیب مسافروں سمیت انجان سمتوں میں بہا لے جانے والی تھیں۔

رہبران کو فائر کرنے کا حکم دینے کے بعد سے اس وقت تک سردی کا احساس ایک دم کافور ہو گیا تھا اور میری ساری توجہ اپنے فیصلے کے نتائج پر مرکوز ہو کر رہ گئی تھی لیکن بھڑکتی ہوئی فیصلہ کن آگ دیکھتے ہی سردی کی وجہ سے مجھے اپنی انگلیوں کی پوریں سرد ہواؤں سے منجمد ہوتی محسوس ہونے لگیں۔

"میں اپنے کیبن میں جا رہا ہوں، تم گن پر اپنے کام سے فارغ ہو کر وہیں آ جانا۔" میں نے واپسی کے لیے چلتے ہوئے کہا۔

"میں فارغ ہوں، گن نارمل ہو چکی ہے، میں نیوی گیشن والوں کو سمت تبدیل کرنے کی ہدایت دے کر آتا ہوں۔" اس نے میرے پیچھے زینوں کی طرف بڑھتے ہوئے کہا۔

درمیانی منزل پر پہنچ کر ہم دونوں ایک دوسرے سے الگ ہو گئے۔ میں کیبن میں پہنچا تو سلطان شاہ وحشت کے عالم میں بستر کے کنارے پر بیٹھا ہوا تھا۔ ایکسپلورر اس کی گود میں پڑا ہوا تھا۔

"تھوڑی دیر پہلے کیا ہوا تھا؟" اس نے مجھے دیکھتے ہی سوال کیا۔ "ایک زبردست دھماکے سے پوری گن بوٹ لرز اٹھی تھی۔ میں نے اٹھ کر باہر نکلنا چاہا تھا لیکن میری ٹانگوں نے ساتھ دینے سے انکار کر دیا۔"

"یہ سمندر بحری قزاقوں کا بازار ہو کر رہ گیا ہے۔" میں نے کرسی پر دراز ہوتے ہوئے کہا۔ "بحری قزاقوں کی بوٹ تھی، میزائل مارنے کی دھمکی دے کر رقم اینٹھنا چاہ رہے تھے لیکن انہیں یہ معلوم نہیں تھا کہ یہ نیول گن بوٹ ہے۔ انہیں دلاسا دے کر ہم نے فائر کر دیا وہ اسی کا دھماکا اور جھٹکا تھا۔ اب تک وہ پوری بوٹ آتش زدہ ہو چکی ہو گی۔"

"تعداد میں کتنے تھے وہ؟" سلطان شاہ کو وہ خبر سن کر صدمہ ہوا تھا۔

"پوچھا نہیں لیکن وہ سب ہی خونی تھے۔ مطالبہ پورا نہ ہونے پر اسی علاقے میں کئی جہازوں کو ڈبو چکے تھے۔" میں نے نتیجتاً یہ بھی کہا۔ "یقین نہیں آتا کہ بیسویں صدی میں مغربی سمندروں میں ایسی قزاقی ہوتی ہو گی کہ جب اور جسے چاہا لوٹ لیا۔ یہ قصے کہانیاں فلموں کو تو زیب دیتے ہیں لیکن انگلینڈ اور فرانس کے پڑوسی پانیوں میں ایسی کھلی لاقانونیت کا راج میرے تصور میں بھی نہیں تھا۔"

پھر میں اسے مختصر الفاظ میں بوٹ کے واقعہ سے آگاہ کرنے لگا۔ سلطان شاہ کے لیے اول تو یہی بات قابل قبول نہیں تھی کہ اس ترقی یافتہ دور میں کھلے سمندروں میں چلتے جہازوں کو یوں لوٹا جا سکتا ہے پھر ان کا طریقہ کار اور مفرور ملاحوں کے سے بین الاقوامی انجمن کا ڈھونگ اس سے بھی زیادہ حیرتناک تھے۔

سلطان شاہ قزاقوں کی اس ناکام کوشش کے بارے میں حیران ہو رہا تھا اور میرے ذہن پر آنے والے لمحات کا تناؤ طاری ہونے لگا تھا کیونکہ گن بوٹ کا بحری اسٹیشن میں داخل ہونا آسان کام نہیں تھا۔

---

فرانس کی علاقائی سمندری حدود میں داخل ہوتے ہی رہبران نے ماسٹر کام پر مجھے مطلع کیا تھا۔ "سر! ہم اب فرانس کے سمندری علاقے میں داخل ہو چکے ہیں... یہاں ہماری بوٹ کا کپتان کون ہو گا؟"

اسی لمحے میرا ماتھا ٹھنکا تھا۔ سمندری حدود بدلنے کی ان لوگوں کے تیور بھی بدلتے نظر آ رہے تھے جب ہی اس نے مجھ سے وہ بے تکا سوال کیا تھا۔ "اب تک بوٹ کا کپتان کون تھا؟" میں نے قدرے برہمی کے ساتھ سوال کیا۔

"کوئی نہیں!" اس کی طرف سے بلا تامل جواب آیا۔ "اسٹیو بوٹ کا کپتان تھا اس کی موت کے بعد سارا کنٹرول آپ کے پاس ہے۔"

"تو فرانس کے سمندر میں داخل ہوتے ہی یہ سوال کیوں پیدا ہو گیا؟" لہجے کی ٹھنڈک رکھنے کی کوشش کے باوجود مجھے اچانک غصہ آ گیا۔

"فرانس کی بحری پولیس ان معاملات میں بہت سخت ہے۔" حسب معمول اس کی آواز ایک دم خالصانہ ہو گئی تھی۔ "اگر ان سے سامنا ہو گیا تو وہ پہلا سوال یہی کریں گے۔ پیشہ ورانہ صلاحیت اور تجربے کی سند کے بغیر وہ کسی کو کپتان تسلیم نہیں کرتے اور کپتان کے بغیر گن بوٹ کو سمندر میں چلانا سنگین جرم تصور کیا جاتا ہے بشرطیکہ تفتیشوں کی گنجائش جا رہے

وجہ ہوا اس لیے میں نے پوچھ لیا۔"
"تم احمق ہو گئے ہو دبیران!" صبا غصہ بڑھ گیا۔ "ہم کسی پبلک پلیس پر نہیں جا رہے جہاں کوئی بھی ٹریفک کانسٹیبل ہمیں روک کر کاغذات طلب کر سکتا ہے۔ کھلے سمندر میں کاغذات کیسے دیکھ سکیں گے؟ ان سے سامنا ہو بھی گیا تو کوئی بھی نام لے سکتے ہو۔"
"اجازت ہو تو ارسلی کا نام لے لوں، اس کے پاس بھی کاغذات موجود ہیں۔"
"اگر یہی بات تھی تو اتنا طول دینے کی کیا ضرورت تھی؟" میں نے برہمی کے عالم میں کہا۔ "آئندہ ایسا بچپنہ انداز اختیار کیا تو میں نظر انداز نہیں کروں گا... جعلی کے چھوٹے موٹے مسائل پر مجھے تشویش کرنے کی کوئی ضرورت نہیں۔"
"میں احتیاط کروں گا۔" اس کی مردہ سی آواز سنائی دی۔
اس سے گفتگو ختم ہونے کے بعد کوئی اور مسئلہ پیدا نہیں ہوا لیکن میرے ذہن پر الجھن سوار ہو گئی۔ نہ جانے کیوں مجھے یہ محسوس ہو رہا تھا کہ مجھ سے خائف ہونے کے باوجود اپنے دل کی حدود میں داخل ہو کر وہ زیر ہونے کی کوشش کر رہے تھے اور اسی خیال نے مجھے پوری طرح محتاط رہنے پر مجبور کر رکھا تھا۔ کافی دیر بعد انٹرکام پر ایلی نور کی پرجوش اور بھرائی ہوئی آواز سنائی دی۔ گزرے ہوئے لمحات کے بارے میں وہ بہت مسرور اور آسودہ تھی۔ اس نے بتایا کہ آنکھ کھلنے کے بعد وہ منہ ہاتھ دھو کر ڈیوٹی پر آ گئی تھی لیکن اس کے ذہن پر چھائے ہوئے خمار اور تھکن کی وجہ سے اسے آرام کرنے کے لیے واپس بھیج دیا گیا تھا۔ وہ اپنے کیبن میں بستر پر دراز سوچوں کی دنیا میں کھوئی ہوئی تھی۔ صاف ظاہر تھا کہ وہ اس کی طرف سے کھلی دعوت تھی۔ مدہوشی کی بات اور تھی لیکن اپنی تمام بے تکلفی کے باوجود ہوش میں آنے کے بعد آئی مین کو براہ راست اپنے کیبن میں مدعو کرنے کی ہمت نہیں کر پائی تھی۔
دبیران کے الجھا دینے والے سوال کے بعد میں خود بھی الجھن محسوس کر رہا تھا۔ ایلی نور کا فون آیا تو میرے ذہن میں خیال آیا کہ اس سے دل کو بہلانے کی کوشش کی جائے لیکن میں نے اسے اپنے انتظار کی ہدایت کرتے ہوئے سلسلۂ کلام منقطع کر دیا۔
ویسے تو مدہوشی کے باعث ایلی نور کے ساتھ بھی لائبہ کی تلاش کے طریقہ کار کا معاملہ طے ہونے سے رہ گیا تھا لیکن اندیشوں کے سمندر میں داخل ہونے کے بعد بھی لائبہ کی ذات میرے

لیے ثانوی ہو کر رہ گئی تھی۔ اس وقت میرے لیے سب سے اہم مسئلہ میرا اپنا تحفظ تھا۔ گن بوٹ کے عملے کی نیت کا اندازہ لگانے کے بعد ہی میں فیصلہ کر سکتا تھا کہ مجھے بریسٹ کے خفیہ بحری اڈے پر دھاوا بولنا چاہیے یا گن بوٹ پر قبضہ کر کے وہیں سے دوبارہ کھلے پانیوں کی طرف لوٹ جانا چاہیے۔
"اب یہ نئی لڑکی تمہارے سر پر سوار ہوتی جا رہی ہے۔" سلطان شاہ نے میرے پروگرام سے واقف ہونے کے بعد ناخوشگوار لہجے میں کہا۔ "وقت کے دھارے میں بہہ کر تم اگر دیشمز غزالہ کو فراموش کر بیٹھے ہو جو اپنے دل میں تمہارے نام کی شمع روشن کیے نہ جانے کہاں کہاں کی ٹھوکریں کھاتی پھر رہی ہے۔"
اس نے پہلی بار صاحب کہنے کے بجائے غزالہ کا نام لیا تھا اور وہ نام سنتے ہی میرے دل میں ہوک سی اٹھی تھی۔ میرے لیے وہ نام اور وہ موضوع بہت زیادہ جذباتی اہمیت رکھتا تھا، جب کہ اس اہم اور فیصلہ کن مرحلے پر میں کسی جذباتی گرداب میں پھنسنا نہیں چاہتا تھا لہٰذا میں نے بے نیازانہ انداز میں ٹال کر اسے خاموش کر دیا۔
"اس قسم کی طنزیہ گفتگو نہ کرو، تمہیں اندازہ نہیں ہو پا رہا کہ ہم ایک مزید پیچیدہ صورت حال سے دوچار ہو سکتے ہیں۔ ان ہی کے سدباب کے لیے میں ایلی نور سے بات کرنے جا رہا ہوں۔"
میرے لہجے میں کوئی ایسی بات تھی کہ وہ آگے ایک لفظ بھی نہ بولا اور میں کیبن سے باہر نکل گیا۔ سلطان شاہ کے تبصرے سے میرے ذہن میں ایک موہوم سا خیال آیا تھا کہ کہیں ایلی نور نے اپنے کیبن سے باہر نکل کر میرے بارے میں کوئی ایسی بات نہ کی ہو جس کی وجہ سے وہ لوگ میرے بارے میں نسبتاً مخفی رہنے والا رویہ اختیار کرنے کی کوشش کر رہے تھے۔ یہ سوچتا ہوا میں اس کے کیبن پر پہنچا تو وہ دروازہ کھولے میرا انتظار کر رہی تھی۔
اس کی مزاج پرسی اور چند فضول جملوں کے تبادلے کے بعد میں فوراً ہی اپنی مطلب کی بات پر آ گیا۔ "تم نے کچھ غور کیا کہ مجھے لائبہ کی تلاش کے سلسلے میں تم کیا کر سکو گی؟"
"ابھی میرے ذہن اور جسم پر گہرا خمار چڑھا ہوا ہے۔" وہ ایک ہلکی سی انگڑائی لیتے ہوئے بولی "لیکن میں یہ ضرور سوچ رہی تھی کہ تمہارے لیے اگر لائبہ کی تلاش اتنی ضروری ہے تو تم بریسٹ کیوں جا رہے ہو؟ گن بوٹ لمبے سفر کے قابل ہے کیوں نہ اسی پر براہ راست یونانی ساحل کا رخ کیا جائے؟"
"میرا بریسٹ جانا بھی اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے جس

چکا تھا۔ مدت سے آنکھیں کھلی رکھنا دشوار ہو گیا۔
"یہ روشنی کا بم تھا۔" ایلی نور کی آواز سن کر میں نے آنکھیں کھول دیں۔ "فلیش گن کے جھماکے کی طرح یہ بہت تیزی کے ساتھ معدوم ہوتا ہے تاکہ اس کے مخرج اور جائے وقوع کا اندازہ نہ لگایا جا سکے۔ اپنے حساس آلات پر ان اطراف میں کسی انجن کی موجودگی کا سگنل ملنے پر ہی ان لوگوں نے ایسے خراب موسم میں بھی روشنی کے گولے پھینکے ہیں تاکہ گن بوٹ کو صاف طور پر دیکھا اور پہچانا جا سکے۔ اب ہم اطمینان کے ساتھ پیش قدمی جاری رکھ سکتے ہیں۔ مجھے امید ہے کہ گن بوٹ کو دیکھ لیا گیا ہوگا۔"

میرے لیے وہ بہت اعتماد بخش تھی۔ میں ان سب سے اعلیٰ اور برتر ہونے کے باوجود بھی بہت سی ایسی چھوٹی چھوٹی باتوں سے لاعلم تھا جو غلط فہمی کا سبب بن سکتی تھیں لیکن اس بارے میں کچھ نہیں کر سکتا تھا۔

روشنی کے جھماکے اور اپنی آنکھیں بند کرنے کے درمیانی وقفے میں میں نے اسکرین پر جنگل کا پہلے سے آگے ہوئے درختوں کی تفصیل بھی دیکھی تھی کیونکہ روشنی کے بم سے لمحہ بھر کے لیے جنگل بھی منور ہو گیا تھا لیکن اب پوری اسکرین تاریک پڑی ہوئی تھی کیونکہ گن بوٹ اتنی آگے بڑھ چکی تھی کہ اب سمندر کے کچھ حصے کے بجائے کیمرے کے فوکس میں ہر طرف اور ہر طرف گہری ان دیکھی تھی جس نے پوری اسکرین کو گھیرا ہوا تھا۔ اسکرین پر جنگل کی واضح ہونے والی مبہم جزئیات سے اندازہ ہو رہا تھا کہ گن بوٹ کسی بھی لمحے اس دیوار سے کسی صحیح یا غلط مقام پر جا ٹکرائے گی۔ اس دوران میں اسکرین پر اچانک ذرا سا سا آگیا۔ اس وقت نشانی کے طور پر قائم کیا ہوا دھبا جو ابھرا ہوا تھا ایک دم غائب ہو چکا تھا جس کا مطلب تھا کہ گن بوٹ دھار دار چٹانوں کے درمیان سمندر پر جھکے اور چھپے ہوئے جنگل میں سے ہو کر نصف آبی راستے سے گزر رہی تھی۔

لازمی طور پر اس وقت گن بوٹ کی رفتار بہت کم رہ گئی تھی اس لیے اسکرین پر جھکے اور گہرے سیاہ دھبوں کا تلاطم خاصی دیر تک جاری رہا اور پھر اچانک ہی اسکرین کے اوپری حصے پر سفید سا نمودار ہوا جو جنگل کے پار پھیلے ہوئے سمندر کی عکاسی کر رہا تھا۔

اس کے چند ہی ثانیے بعد سامنے کھڑی ڈھلان والے ہولناک چٹانوں کے مدھم ہیولے نظر آنے لگے۔

"یہ موت کی چٹانیں ہیں۔" ایلی نور بتانے لگی۔ "ان میں سلیٹ جیسے پتھر اور دھار والے پتھر ہیں جن کے دامن میں سمندر کی لہریں مچلتی رہتی ہیں اور بظاہر یہ سمندر کا آخری کنارہ معلوم ہوتا ہے لیکن یہاں دائیں طرف ایک لمبی سی کھاڑی ہے جو ایک طرف چٹانوں سے گھری ہوئی ہے۔ اسی کے اختتام پر گھاٹ ہے جو ہمارا ایک اسٹیشن کہلاتا ہے۔ گن بوٹ وہیں لنگر انداز ہوتی ہے۔"

"اسکرین پر دیکھے بغیر اس خطرناک علاقے کی ساخت کو سمجھنا دشوار تھا۔" میں نے اطمینان کا ایک گہرا سانس لیتے ہوئے پرسکون لہجے میں کہا۔ "یہاں تک رسائی واقعی کسی کے بس کی بات نہیں۔"

"لیکن قدرتی حسن میں یہ علاقہ جنت ارضی سے کم نہیں۔" وہ میرے ساتھ تیزی کے ساتھ کنٹرول روم سے نکلتے ہوئے بولی۔ "ویسے تو یہاں سارا سال شکار کی بہتات رہتی ہے لیکن اگست سے فروری تک سمندری کھاڑی آبی پرندوں کا مسکن بن جاتی ہے۔ شمالی علاقوں سے ہجرت کر کے آنے والے بھانت بھانت کے آبی پرندوں کے بڑے بڑے غول سارا دن پرسکون سمندر کی سطح اور کناروں پر چھوٹی مچھلیوں یا کیڑے مکوڑوں کا شکار کرتے رہتے ہیں۔ چاہو تو انہیں ہاتھ سے بھی پکڑا جا سکتا ہے۔ وہ تو غنیمت ہے کہ یہ علاقہ انسانی دسترس سے محفوظ ہے ورنہ موسم کا آغاز ہوتے ہی یہاں ہر طرف آبی پرندوں کے چند در شکاریوں کے پھندے نظر آنے لگتے۔"

"بہت خوبصورت علاقہ ہو گا یہ۔" میں نے کہا۔ "زمین کے کسی بھی خطے کا قدرتی حسن اسی وقت تک محفوظ اور برقرار رہتا ہے جب تک وہاں انسانی قدم نہ پہنچیں۔ انسان کی رسائی ہوتے ہی فطری حسن مصنوعی رنگینیوں میں معدوم ہوتا چلا جاتا ہے۔"

اسکرین پر دھار دار چٹانیں لمحہ بہ لمحہ واضح اور بڑی ہوتی جا رہی تھیں پھر بتدریج گن بوٹ کا رخ بدلنے لگا اور رفتہ رفتہ دائیں طرف والی وہ لمبی سی کھاڑی بھی نظر آنے لگی جس کے آخری سرے پر میں اسٹیشن واقع تھا۔ آخر کار گن بوٹ اس بکھری کھاڑی میں اپنے سفر کا آخری حصہ طے کرنے لگی۔

اس وقت میرا ذہن بہت تیزی کے ساتھ کام کر رہا تھا۔ اندر میں آنے والے حالات کے پیش نظر اپنی حکمت عملی مرتب کرنے کی فکر میں تھا تاکہ وقت آنے پر پورے اعتماد کے ساتھ صورت حال کو اپنی گرفت میں لے سکوں۔

"اس کھاڑی میں بائیں طرف کھڑی ڈھلان والی دھار دار چٹانیں ہیں اور دائیں طرف دور تک دلدلی جنگلات پھیلے ہیں۔ آگے جا کر دلدل بتدریج ختم ہو گئی ہے۔ اسی علاقے کو ہمیں اسٹیشن کے قیام کے لیے منتخب کیا گیا ہے۔" ایلی نور ایک مرتبہ پھر مجھے بتانے لگی۔ "موسم بہار میں یہ علاقہ اس قدر حسین ہو جاتا ہے کہ یہاں سے نکلنے کو دل نہیں چاہتا۔"

"ایلینز سے معلوم کرو کہ ابھی اسٹیشن سے رابطہ برقرار ہے یا نہیں؟" میں نے اسے مصروف رکھنے کی ترکیب سے کہا کیونکہ اس کی شاعرانہ گفتگو میرے خیالات میں حارج ہو رہی تھی۔

تھی: "یہ بھی کہہ دینا کہ معمول سے ہٹ کر کوئی بھی واقعہ اس کے علم میں آ جائے تو مجھے فوراً باخبر کرے۔"

وہ سر ہلا کر ٹرانسمٹر کی طرف بڑھ گئی۔

اس وقت میرے سامنے دو راستے کھلے ہوئے تھے۔ پہلا اور بظاہر آسان راستہ یہ تھا کہ میں اولینی کے ذریعے ٹیشن والوں کو مطلع کروا دیتا کہ اس وقت گن بوٹ پر ٹی کا ایک آئی مین موجود ہے جو گن بوٹ کے برتھ سے لگتے ہی اسٹیشن کے تمام عملے کو برتھ پر صف آرا دیکھنا چاہتا ہے۔ اس طرح ان سب کو اترتے ہی بے دست و پا کیا جا سکتا تھا۔ گن بوٹ کے عملے کو میرے آئی مین ہونے پر کوئی شبہ نہیں تھا لہٰذا اس کام میں وہ بھی میرے ساتھ مکمل تعاون کرتے۔ وہ یہی سمجھتے کہ میں ٹی کی کالی بھیڑوں کی گرفتاری کی مہم کے سلسلے میں ان سب کو حراست میں لے رہا تھا لیکن اس طریقہ کار میں سب سے بڑی خامی یہ نظر آ رہی تھی کہ گن بوٹ کے لنگر انداز ہونے کے وقت میرے حکم کے باوجود بیس اسٹیشن کے سارے عملے کا ایک جگہ جمع ہونا اغلباً ناممکن تھا۔ ریڈیو روم سے گن بوٹ کی رہنمائی کرنے والا عملہ اپنی جگہ چھوڑ تا تو گن بوٹ لنگر انداز ہونے کی کوشش میں کسی بدترین حادثے سے بھی دوچار ہو سکتی تھی اور پھر وہی لوگ کسی ریڈیائی رابطے کے ذریعے سرپرست اور دوسرے لوگوں کو یہ اطلاع بھی دے سکتے تھے کہ گن بوٹ پر کوئی آئی مین موجود ہے جبکہ میں سلور آئی کو بھرپور طریقے سے استعمال کرنے کے باوجود اس کی تشہیر کو حتی الامکان محدود رکھنا چاہتا تھا۔ ان خدشات کے سدباب کے لیے بہتر یہی تھا کہ بیس اسٹیشن والوں کو کوئی بھی اطلاع دیے بغیر میں گن بوٹ کے رکنے کے ساتھ وہاں اترتا اور پھر سلور آئی دکھا کر تیزی کے ساتھ ہر اس شخص کو بے دست و پا کرتا چلا جاتا جو مجھے مشکوک دکھائی دیتا۔ وہاں کی صورت حال کے پیش نظر ہر لمحہ اپنی حکمت عملی پر نظر ثانی کر سکتا تھا اور کوئی بڑا خطرہ مول لیے بغیر اس اسٹیشن کو نیست و نابود کر سکتا تھا۔

اسی اثنا میں اولینی ٹرانسمٹر کے کام سے فارغ ہو گئی۔ اس وقت تک کوئی غیر معمولی واقعہ رونما نہیں ہوا تھا اور اولینی کا رابطہ بیس اسٹیشن والوں کے ساتھ برقرار تھا۔

آخر کار گن بوٹ دھیمی ہوتے ہوئے اپنی برتھ پر لنگر انداز ہو گئی۔ چیف نیوی گیٹر نے میری طرف گھوم کر سر جھکاتے ہوئے انگوٹھے اور انگلی سے کام ختم ہونے کا اشارہ کیا اور ہم نیوی گیشن روم سے نکل آئے۔

رہبران سلطان شاہ کے پاس موجود تھا۔ میں نے اسے بدستور وہیں ٹھہرنے کی ہدایت کی کیونکہ آنے والے حالات سے میں خود پوری طرح باخبر نہیں تھا۔ ایسی صورت میں سلطان شاہ کو گن بوٹ سے لے جانا تو ممکن ہو سکتا تھا کیونکہ وہ ابھی تک سہارے کے بغیر چلنے کے قابل نہیں ہو سکا تھا اور اگر بیس اسٹیشن پر ہنگامہ اٹھنے کی صورت میں ہمیں راہ فرار اختیار کرنا پڑتی تو سلطان شاہ کو سنبھالنا دشوار ہی نہیں ناممکن ہو کر رہ جاتا۔ کسی ناگہانی صورت حال سے اپنے بچاؤ کے لیے ایکسپلورر سلطان شاہ کی تحویل میں تھا جس کی مدد سے وہ بہت کچھ کر سکتا تھا۔

"گن بوٹ پر بیس اسٹیشن کا عملہ آئے تو مجھے کیا کرنا ہو گا؟" رہبران نے میری ہدایت سننے کے بعد معذرت خواہانہ لہجے اور دھیمی آواز میں سوال کیا۔

"گن بوٹ پر کوئی نہیں آئے گا۔" میں نے سخت اور رولوک انداز میں کہا۔ "مجھے اترتے ہی میں یہ ہدایت جاری کر دوں گا۔ اس کے باوجود اگر کوئی آتا ہے تو تمہیں یہ سمجھ لینا چاہیے کہ وہ میرا باغی ہے اور حکم عدولی کا مرتکب ہوا ہے۔ اسے تم بلا تامل گولی مار سکتے ہو... اپنے کام سے فارغ ہو کر تم بلا بات میں شرف اور ایلی نور کے ذریعے بھیجوں گا جو اولینی تمہیں پہنچا دے گی۔"

"یعنی اولینی بھی گن بوٹ پر رہے گی؟" اس نے سوال کیا۔

"ریڈیو روم میں کسی نہ کسی کا رہنا ضروری ہے۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔ "اس کے علاوہ نیوی گیشن روم والے دونوں افراد بھی اپنے کیبنوں میں آرام کریں گے کیونکہ ہم یہاں سے کسی بھی وقت لنگر اٹھا سکتے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ بعد میں انہیں کافی دیر تک آرام کا موقع نہ مل سکے۔"

مزید کچھ ہدایات اور مشوروں کے بعد سلطان شاہ نے آرزو میں میرے لیے نیک خواہشات کا اظہار کیا اور میں اپنے اوور کوٹ کی جیب میں موجود بم گن کو ٹٹولتے ہوئے کیبن سے باہر آ گیا۔

گن بوٹ کا سارا عملہ کل نو نفوس پر مشتمل تھا جو شعلوں کی موت کے بعد کل آٹھ افراد تک محدود ہو گیا تھا۔ ایلی نور کو نیوی گیشن سے نکال لینے کے بعد ایک آدمی وہاں مامور کرنا پڑا تھا جو چیف نیوی گیٹر کے ساتھ گن بوٹ پر ہی قیام کرتا۔ ان کے علاوہ رہبران سلطان شاہ کے پاس ٹھہرا ہوا تھا۔ اولینی ریڈیو روم میں مامور تھی لہٰذا میرے ساتھ گن بوٹ سے اترنے والی نفری کل چار نفوس تک محدود ہو گئی تھی۔ ان میں ایک ایلی نور تھی اور تین گن بوٹ کے مسلح محافظ۔

ان لوگوں کو ساتھ لے کر میں درمیانی منزل کے گرم اور آرام دہ ماحول سے نکلتے ہوئے عرشے پر پہنچا تو ہڈیوں میں اترنے والی یخ بستہ ہواؤں نے استقبال کیا اور میں بے اختیار جھرجھری

سے کر رہ گیا۔ گھبراہٹ اطراف میں بھی موجود تھی لیکن زیادہ گہری نہیں تھی جس کی وجہ سے نیچے برتھ کی صورت حال کا جائزہ لیا جا سکتا تھا۔ گن بوٹ کے عرشے سے لگی ہوئی سیڑھی سے ہم نیچے برتھ پر اترے تو وہاں ایک دراز قامت سفید فام شخص سبز اور زرد سٹینوں والے ہری کین لیمپ سمیت ہمارے استقبال کے لیے موجود تھا۔

مجھ پر نگاہ پڑتے ہی وہ بری طرح چونکا تھا اور اس نے بجلی کی سی سرعت کے ساتھ ہری کین لیمپ زمین پر رکھ کر اپنے بغلی ہولسٹر سے پستول کھینچ کر میری طرف تان لیا تھا۔ "ہینڈز اپ!" اس نے آگے بھی کچھ کہا جو میرے پلے نہ پڑ سکا کیونکہ اس نے شاید اپنا مدعا بیان کرنے کے لیے پستول کی معروف علامت کے ساتھ فرنچ زبان کا سہارا لیا تھا جو میرے لیے نامانوس تھی۔

"پستول گرا دو ہاک!" اچانک فضا میں ایلی نور کی اضطراری آواز گونجی۔ وہ میری ہدایت نہیں بھولی تھی کیونکہ اس نے اپنے ساتھی کو انگریزی میں ہی مخاطب کیا تھا۔ "اس وقت تم آئی مین سے مخاطب ہو جو صرف اور صرف انگریزی سننا پسند کرتا ہے۔"

آئی مین کے الفاظ سنتے ہی پستول بردار دراز قامت شخص کے اعصاب مفلوج ہوتے ہوئے محسوس ہوتے تھے لیکن اس نے لمحہ بھر میں ہی سنبھالا لے لیا۔

"سوری سر!" وہ مجھ پر سے نگاہیں ہٹائے بغیر سر کو خم دے کر ادب سے بولا تھا۔ "گن بوٹ سے اس برتھ پر پہنچ کر اترنے والا پہلا شخص ہمیشہ مشکوک ہوتا ہے۔ یہ یہاں کا پروٹوکول ہے جس میں کسی بھی قیمت پر تبدیلی نہیں لائی جا سکتی۔ تم اپنی شناخت کرا دو۔ اگر ایلی نور کا بیان درست ثابت ہوا تو میں تمہارے قدموں میں گر کر معافی مانگ لوں گا۔"

اس کا حکم سنتے ہی میں اپنے ہاتھ اٹھا چکا تھا جنہیں گرائے بغیر میں نے تحکم آمیز اور تلخ لہجے میں کہا۔ "اور اگر میں شناخت ظاہر کیے بغیر تم کو ایلی نور کے بیان پر یقین کر لینے کا مشورہ دوں تو کیا ہوگا؟"

"اگر تم آئی مین ہو تو جانتے ہو گے کہ ہم ماتحت لوگ کن ضابطوں کے تحت کام کرتے ہیں۔" وہ مجھ سے ذرا بھی مرعوب ہوئے بغیر مضبوط لہجے میں بولا۔ "ایلی نور مجھے مشورہ دے سکتی ہے لیکن اسے میرے کام میں مداخلت کرنے کا کوئی اختیار نہیں ہے۔ اپنا کام میں بہتر سمجھتا ہوں اور اپنے ہی طریقہ کار پر عمل کرنے کا عادی ہوں۔"

"جب تک تم اپنا پہلا حکم واپس نہیں لیتے میں شناخت ظاہر کرنے سے معذور رہوں گا میرے فرض شناس دوست!" میں نے زہریلے لہجے میں کہا۔

"پہلا حکم!" اس کے چہرے پر تغیر کے آثار نظر آئے۔

"ہاتھ گرائے بغیر میں کچھ نہ کر سکوں گا!" میں نے بے پروائی سے کہا۔

"اوہ!" وہ گہرا سانس لے کر بولا۔ "تم ہاتھ گرا لو مگر یہ یاد رکھنا کہ میری انگلیاں بہت تیز ہیں۔"

میرے لیے بم گن کو استعمال کرنے کا وہ سنہری موقع تھا لیکن میں اس مرحلے پر محاذ آرائی سے گریز کو مناسب سمجھ رہا تھا۔ وہاں موجود نفری اور اس کی کمین گاہوں سے واقف ہوئے بغیر کوئی انتقامی اقدام میرے کام کو غیر ضروری طور پر طول دے سکتا تھا لہٰذا میں نے بم گن کو بھول کر اندرونی جیب سے وہ بیش قیمت طلائی سکہ نکالا جس پر چاندی سے ایک ابھری ہوئی حسین آنکھ بنی ہوئی تھی اور وہ سکہ دراز قامت کی طرف اچھال دیا۔

اس کے داہنے ہاتھ میں پستول موجود تھا لہٰذا اس نے بائیں ہاتھ سے سلور آئی کو لپکا اور اس پر پہلی نگاہ پڑتے ہی پستول کو فرش پر پھینک کر رکوع کے انداز میں جھکتا چلا گیا۔

"میں اپنی گستاخی پر معذرت خواہ ہوں سر!" اس کی خوفزدہ آواز میرے کانوں میں آئی۔ "مگر میرا کوئی قصور نہیں تھا۔ میرا کام ہی ایسا ہے کہ میں واضح شناخت کے بغیر کسی پر اعتماد نہیں کر سکتا۔ اب تم مجھے کسی کتے کی طرح وفادار پاؤ گے۔ یہ میری خوش نصیبی ہے کہ آج میں نے ایک مقدس آئی مین کی زیارت کی ہے۔"

وہ اسی طرح رکوع کی حالت میں جھکا ہوا میری طرف بڑھا اور اس نے سلور آئی دونوں ہتھیلیوں پر سجا کر مجھے واپس پیش کر دی جو میں نے بے نیازی کے ساتھ اٹھا کر جیب میں ڈال لی۔

"سیدھے کھڑے ہو جاؤ اور اپنا پستول بھی اٹھا لو۔" میں نے دانستہ قدرے توقف کے بعد کہا۔ اس نے مستعدی کے ساتھ حکم کی تعمیل کی اور پستول فرش سے اٹھا کر ہولسٹر میں اڑس لیا۔

"اجازت ہو تو میں اپنے محکمے کو تمہاری موجودگی سے باخبر کر دوں؟" اس نے اپنے کندھے سے جھولتے ہوئے وائرلیس کو سنبھالتے ہوئے اجازت طلب لہجے میں دریافت کیا۔

"قطعی نہیں۔" میں نے سختی کے ساتھ کہا۔ "میں چاہتا تو گن بوٹ سے ہی یہ پیغام بھجوا سکتا تھا۔ میں یہاں کسی خاص مقصد سے آیا ہوں اور ابھی موجودگی کی تشہیر نہیں چاہتا۔ تمہارے علاوہ کسی کو میرے بارے میں بھنک بھی نہ ملنا چاہیے۔"

"بہت بہتر سر!" اس نے تابعدارانہ انداز میں سر ہلا کر کہا۔ "میں پوری احتیاط کروں گا۔ فوری طور پر کوئی کام ہو تو مجھے خوشی ہوگی، ورنہ میں آرام کا بندوبست کراتا ہوں۔"

"یہاں برتھ پر کچھ نہ ہو سکے گا۔ پہلے ریڈیو روم کی طرف چلو۔"

چڑھائے سرور کے عالم میں قدموں سے قالین پر تھاپ دیتے ہوئے جھوم رہا تھا۔ اس کے سامنے مختصر سا ریڈیو پینل موجود تھا جس کے نیچے ریڈیائی آلات موجود تھے۔ دیواروں پر مشہور رقص، فلمی اداکاراؤں وغیرہ کی بڑی بڑی برہنہ تصاویر آویزاں تھیں جو اس ویرانے میں بھری تجرد کی بے کیف زندگی سے پیدا ہونے والی محرومیوں کی عکاسی کر رہی تھیں۔

میں نے موسیقی کے سرور میں ڈوبے ہوئے نوجوان کے شانے پر ہاتھ رکھا تو وہ اپنی کرسی سے یوں اچھلا تھا جیسے اس پر بجلی کا ننگا تار آ گرا ہو۔ اس نے سر گھما کر حیرت سے میری طرف دیکھا پھر ہاک کے چہرے پر نگاہ پڑتے ہی اپنی جگہ منجمد ہو کر رہ گیا۔

"یہ کیا ہو رہا تھا؟" ہاک کوشش کے باوجود اپنی بھڑکتی ہوئی غصیلی غراہٹ پر قابو نہ پا سکا۔

اس نوجوان نے سہمے ہوئے انداز میں ہیڈ فون کانوں سے اتار کر انسٹرومنٹ ٹیبل پر ڈال دیا۔ اس نے فرنچ میں کچھ کہا اور ہاک دانت پیس کر بولا: "انگریزی میں جواب دو۔"

"ریڈیو پیرس سے موسیقی کا فرمائشی پروگرام سن رہا تھا۔" نوجوان نے مردہ آواز میں ٹوٹی پھوٹی انگریزی میں کہا۔ اس کی نگاہیں مجرمانہ احساس کے ساتھ جھکی ہوئی تھیں۔

"پورٹ پر تم سے گنی ہوئی ہے اور تم گانے سن رہے تھے؟" ہاک اسے جھنجھوڑنے لگا اور میں نے بڑھ کر ہیڈ فون کانوں سے لگا لیا۔ اب واقعی تیز موسیقی گونج رہی تھی۔

"غلطی ہو گئی۔ گن بوٹ کے لنگر ڈالنے کے بعد میں نے۔"

"شٹ اپ اینڈ گیٹ آؤٹ۔" ہاک دروازے کی طرف ہاتھ اٹھا کر غرایا اور نوجوان بے جان قدموں سے چلتا ہوا کمرے سے باہر نکل گیا۔

"یہاں تمہارے پاس کل کتنی نفری ہے؟" دروازہ بند ہو جانے کے بعد میں نے ہاک کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"بارہ بارہ گھنٹے کی شفٹ میں وہ بھی کام کرتی ہے۔ ہر شفٹ میں تین محافظ اور ایک ریڈیو آپریٹر ہے۔ مجھ سمیت کل نو افراد یہاں متعین ہیں۔"

"میں ان سب کو تمہارے کمرے میں یکجا دیکھنا چاہتا ہوں۔"

"اس وقت صرف چار آدمی آ سکیں گے۔" وہ مجھ سے نظریں چراتے ہوئے آہستہ سے بولا۔ "آج ہفتے کی رات ہے۔ ہر ہفتہ وار ہفتے کی شام اور اتوار کا دن باہر چھٹی میں گزارتے ہیں۔ وہ لوگ شام سے پہلے واپس نہیں لوٹیں گے۔"

"پھر تینوں محافظوں کو ہی طلب کر لو۔"

"باہر کوئی بھی نہ رہے گا۔" اس نے گویا مجھے یاد دلایا۔

"کوئی فرق نہیں پڑتا۔ گن بوٹ کی موجودگی میں کوئی ادھر پھٹکنے کی جرأت نہیں کر سکتا۔"

وہ فوراً ہی وائرلیس پر باہر پہرہ دینے والے محافظوں سے رابطہ قائم کرنے کی کوششوں میں مصروف ہو گیا اور میں حساس و نازک ریڈیائی پینل کی طرف متوجہ ہو گیا۔

محافظوں سے بات ختم کر کے ہاک بھی میرے قریب آ گیا اور ریڈیو پینل پر میری دلچسپی کو دیکھتے ہوئے اس کے مختلف حصوں کے بارے میں تفصیلات بتانے لگا۔

گن بوٹ کے بیس اسٹیشن کو آنے والے خفیہ آبی راستے پر مختلف ستونوں اور دیواروں سے چار ہائیڈروفون یونٹ لگے ہوئے تھے جو چوتھائی مکعب میٹر سے زیادہ حجم والی کوئی بھی جاندار یا بے جان شے کے نزدیک آتے ہی ریڈیو روم میں الارم اور روشنی کا سگنل دیتے تھے اور اطلاع ملنے پر ہاک اپنے کمرے میں موجود اسکرین کی مدد سے متعلقہ ویڈیو یونٹ کو پوزیشن میں لا کر اپنے کمرے میں بیٹھے بیٹھے آنے والے جسم کا جائزہ لے سکتا تھا۔ اس کی میز پر ہی خودکار میزائل لانچرز کے ریموٹ کنٹرول بٹن موجود تھے جنہیں دبا کر وہ دور کے خطے سے میزائل فائر کر کے آبی راستہ عبور کرنے والے جسم کے پرخچے اڑا سکتا تھا۔ اس طرح ہاک کی مرضی اور اجازت کے بغیر کوئی اس خفیہ سمندری راستے کو زندہ و سلامت عبور نہیں کر سکتا تھا۔

"اپنے اختیارات کے لحاظ سے تم خاصے اہم آدمی معلوم ہوتے ہو۔" میں نے اوورکوٹ کی جیبوں میں ہاتھ ڈالتے ہوئے تحسین آمیز لہجے میں کہا: "شی کے لیے کب سے کام کر رہے ہو؟"

"گیارہ برس سے شی میں کام کر رہا ہوں اور میرا ریکارڈ بالکل بے داغ ہے۔" اس نے فخریہ لہجے میں کہا: "اس سے پہلے سات خون کر چکا تھا لیکن کبھی قانون کی گرفت میں نہیں آیا۔ شاید میرا یہی ریکارڈ مجھے مونٹی کارلو کے ایک قمار خانے سے شی میں لانے کا سبب بنا تھا اور میں خود کو اپنے بڑوں کے اعتماد کا اہل ثابت کرتا چلا آیا ہوں۔"

"لیکن تم بھول گئے کہ قدرت کا بھی ایک اٹل قانون ہوتا ہے۔" میں نے اپنی جیب میں ہی گن کا دستہ گرفت میں لیتے ہوئے پرسکون لہجے میں کہا۔ "اس کی گرفت سے بچنا بہت مشکل ہوتا ہے۔"

اس نے حیرت اور بے یقینی کے ساتھ آنکھیں پھاڑ کر میری طرف دیکھا۔ "میں سمجھا نہیں۔" اس کی کھوکھلی آواز سے ظاہر ہو رہا تھا کہ شی کے آدمی کی زبان سے قانون قدرت کا تذکرہ اس کے لیے ناقابل تصور تھا۔

"قدرت ڈھیل ضرور دیتی ہے۔ سزا دیے بغیر نہیں چھوڑتی۔"

انھیں بھی اس کے پیچھے روانہ کر دینا۔"

"کتیا کی بچی!" باک اس کا مشورہ سن کر جھنجلا گیا۔ "میں جانتا ہوں کہ ایڈمرل کو ٹھکرانے کا مجھے آج تک افسوس ہے اور اب تو اس کی خوشامد کر کے کسی نہ کسی طرح اس کے قریب ہونا چاہتی ہے تاکہ اپنی انا کی تسکین کر سکے لیکن میری بات لکھ لے کہ یہ آئی مین تجھے بھی برا وقت آنے پر سنگدلی کے ساتھ روند ڈالے گا۔"

"یہ اپنی زندگی کے لمحات خود مختصر کر رہا ہے۔" میں نے غراتے ہوئے کہا اور ہیم گن کا ٹریگر دبا دیا۔ نیلگوں رنگ کی ایک بہت پتلی سی دھار باک کے بائیں پہلو پر پڑی اور میرے ہاتھ کی جنبش کے ساتھ پیٹ کی طرف تیر گئی۔

ہیم کا اثر اس قدر فوری اور شدید تھا کہ باک کا دہانہ کھلا کا کھلا رہ گیا۔ دہشت کے آخری آثار چہرے پہ منجمد ہو کر رہ گئے اور وہ دل میں سوراخ ہوتے ہی کسی وزنی تھیلے کی طرح قالین پہ ڈھیر ہو گیا۔

فضا میں گوشت، چربی اور بال جلنے کی ہلکی سی بو پھیلی تھی کیونکہ اس نیلگوں شعاع کا جلانے کا عمل اتنا تیز اور موثر تھا کہ اس کی راہ میں آنے والا ہر ریشہ آناً فاناً میں خاک ہو گیا تھا اور اس زخم سے خون تک نہ بہہ سکا تھا۔

ٹریگر سے انگلی کا دباؤ ہٹاتے ہی گن کے دہانے سے مہلک شعاع کا اخراج ختم ہو گیا اور اسی کے ساتھ کمرے کی فضا پر موت کا بوجھل اور ایسا بھرپور سکوت چھا گیا کہ بس گہرے گہرے سانسوں کی آوازیں ہی سنائی دے رہی تھیں۔

"اس کے انجام پر تمہارا ردعمل کیا ہے؟" میں نے باری باری سب کے چہروں کا جائزہ لینے کے بعد سکوت توڑنے کی نیت سے نوجوان ریڈیو آپریٹر سے سوال کیا۔

"کچھ بھی نہیں۔" اس نے سپاٹ اور دھیمی آواز میں کہا۔

"کیوں؟" میں نے قدرے حیرت سے کہا۔ "برا یا بھلا، وہ تھا تو تمہارا افسر ہی۔ بُروں سے نجات ملنے پہ خوشی ہوتی ہے اور اچھوں کے بچھڑنے پہ افسوس ہوتا ہے۔"

"مشین میں ایک پرزہ گڑبڑ کرنے لگتا ہے تو اسے جھٹک کر اس کی جگہ نیا پرزہ لگا دیا جاتا ہے اور دوسرے پرزوں کو اس پہ نہ غم ہوتا ہے نہ خوشی کیونکہ مشین چلانے والے کی مرضی ہوتی ہے وہ کس پرزے کو کب تک چلا سکتا ہے۔" اس نے بدستور سپاٹ لہجے میں کہا۔ "ویسے باک بدزبان ہونے کے باوجود نرم دل تھا۔ وہ مارا گیا ہے تو یقیناً اس سے کوئی ناقابلِ معافی جرم سرزد ہوا ہو گا۔ میں اس معاملے سے بالکل لاتعلق ہوں۔"

"اور دوسرے تینوں محافظوں کے بارے میں کیا خیال ہے؟"

"کچھ نہیں کہہ سکتا۔ ویسے وہ باک کے منہ چڑھے ہیں۔"

اسی وقت کہیں قریب سے بیک وقت کئی رائفلیں چلنے کی آواز آئی۔ اسی کے ساتھ ایک جگر خراش اور ادھوری چیخ سنائی دی اور وہاں موجود سب لوگ بُری طرح چونک پڑے۔

"شاید ہمارا آدمی مارا گیا!" ایلی نور تشویش زدہ لہجے میں بولی۔ "وہ انھیں غیر مسلح کرنا چاہ رہا ہو گا اور انھوں نے اپنے اسلحہ اس کے حوالے کرنے کے بجائے اسی کو بھون ڈالا۔"

"ہوشیاری سے باہر نکل کر انھیں گھیرو۔" میں نے گن لیٹ سے آئے ہوئے باقیہ دو محافظوں سے مخاطب ہو کر کہا۔ "اگر وہ ہتھیار ڈالنے پہ آمادہ نہ ہوں تو بے دریغ انھیں گولی مار دینا۔"

وہ دونوں اپنی اپنی گنیں سنبھال کر چوکنے انداز میں دروازے کی طرف بڑھے تاکہ باہر نکلنے سے پہلے راہداری کی صورت حال کا جائزہ لے سکیں۔ اس وقت میری پوری توجہ لمحہ بھر کے لیے ان کی طرف مبذول ہوئی اور اسی آن میری چھٹی حس نے کام کیا اور جس تیزی کے ساتھ اپنی جگہ چھوڑ کر پیچھے ہٹا تو میں اسٹیشن کا بے ضرر اور غیر جانبدار نظر آنے والا ریڈیو آپریٹر فضا میں جست لگا کر میری طرف آتا نظر آیا۔ اس کے دونوں ہاتھ فضا میں پھیلے ہوئے تھے۔ شاید اس نے مجھے بے خبر پا کر اضطراری طور پہ ہیم گن پہ قبضہ کرنے کا ارادہ کر لیا تھا جو میری نظروں میں ناقابلِ معافی تھا۔

اسے واقعات کی پوری تفصیل کا علم نہیں تھا لیکن ایلی نور اس کے سامنے میرے آئی مین ہونے کا ذکر کر چکی تھی لہٰذا آئی مین کے ہتھیار پہ ہاتھ ڈالنے کی جسارت سنگین جرم سے کم نہیں تھی۔ میں نے فیصلہ کرنے میں ذرا بھی تاخیر کیے بغیر ایک سیکنڈ کے ہزارویں حصے میں ہیم گن کی نال سیدھی کی اور ٹریگر دبا دیا۔

نیلگوں شعاع اس کی کھوپڑی میں اتر کر فضا میں اڑتے ہوئے جسم میں سرایت کر گئی اور وہ جہاں تھا وہیں ایک گھٹی گھٹی سی چیخ مار کر قالین پہ گرا اور ہلکے سے تشنج کے بعد بے جان ہو گیا۔

بیس اسٹیشن کا رخ کرتے ہوئے مجھے اندیشہ تھا کہ وہاں کے عملے پہ ہاتھ ڈالتے ہوئے مجھے اپنی آئی مین کی حیثیت برقرار رکھنا دشوار ہو جائے گا اور شاید گن بوٹ کا عملہ یہ سمجھے کہ میرا تعلق شپ کے عہدیداروں سے نہیں بلکہ دشمنوں سے تھا لیکن باک کے ساتھ تنہائی میں ہونے والی گفتگو کے نتیجے میں ان سب نے ایسا رویہ اختیار کر لیا تھا کہ مجھے وہاں کھل کر من مانی کارروائیاں کرنے کی آزادی مل گئی تھی اور مزے کی بات یہ تھی کہ اپنی ان کارروائیوں میں مجھے گن بوٹ کے عملے کی پوری حمایت حاصل تھی۔

غنیمت یہ تھا کہ بیس اسٹیشن والوں کے چار آدمی چھٹی

پر گئے ہوئے تھے۔ بلک اپنی سرکشی اور مزید سرزنی کی بنا پر میرے ہاتھوں مارا گیا تھا۔ ریڈیو آپریٹر جعفر بریانا کام مکمل کرتے ہوئے جہنم واصل ہو گیا تھا اور باہر کے تین مسلح محافظ فائرنگ کا آغاز کر کے خود ہی موت کو للکار بیٹھے تھے۔

فائرنگ باہر سے سنائی دی تھی۔ محافظوں نے راہداری میں جھانکا تو وہ ویران پڑی ہوئی تھی۔ وہ دونوں اپنی ٹامی گنیں سنبھال کر محتاط انداز میں باہر نکل گئے۔ اسی وقت مجھے خیال آیا کہ کہیں بلک کے محافظ خطرہ بھانپتے ہوئے گن بوٹ پر دھاوا نہ بول دیں۔ ایسا ہوتا تو وہ سب بے خبری میں مارے جاتے۔

"ویڈیو آپریٹر مارا گیا۔ اب اولینی سے رابطہ کیسے قائم ہوگا؟" میں نے اضطراری لہجے میں کہا۔

"میں کرلوں گی۔" ایلی نور نے پیار سے میرے گلے میں بانہیں ڈال کر کہا کیونکہ بلک کے کمرے میں اس وقت میرے ساتھ وہی رہ گئی تھی باقی دو خوف آور لاشیں پڑی ہوئی تھیں۔

"تو خود ویڈیو روم چلو۔" میں نے اسے الگ کرتے ہوئے کہا۔ "اور اپنی کھوپڑی پر قابو رکھو کمال ہے کہ دو تازہ لاشوں کے ہوتے ہوئے بھی تمہارے دماغ پر رومان کا بھوت سوار ہے۔"

"اولینی سے اچانک کیا کام پڑ گیا؟" اس نے میرے ساتھ بلک کے کمرے سے نکلتے ہوئے سوال کیا۔

"باہر موجود تین محافظ یقیناً غیر مسلح کیے جانے کے شبہے میں ہوں گے۔" میں نے کہا۔ "انھیں روکنا لازمی ہے کیونکہ یہ بھی ممکن ہے کہ وہ تینوں یہاں رکنے کے بجائے گن بوٹ پر قبضہ کرنے کی کوشش کریں۔ ایسا ہوا تو وہ لوگ مقابلہ کیے بغیر بے خبری میں مارے جائیں گے۔"

بات اس کی سمجھ میں آگئی اور اس نے ویڈیو روم پہنچتے ہی چند سوئچ آن کر کے اولینی سے رابطہ قائم کرلیا اور براہ راست اصل موضوع پر آگئی۔

"بیس اسٹیشن پر بلک نے آئی مین کی بالادستی کو تسلیم کرنے سے انکار کر دیا ہے۔ اس کے تین مسلح آدمی باہر سے فائرنگ کر رہے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ مایوسی کے عالم میں وہ بندرگاہ کی طرف دوڑ لگا دیں اور گن بوٹ پر قابض ہونے کی کوشش کریں۔ بہتر ہے جا کر اپنے آدمیوں کو ہوشیار کر دو۔ اوور۔"

"فکر نہ کرو۔ دو تین مسلح تو کیا پوری بٹالین کو روک لوں گا۔۔۔ اب ویڈیو روم میں میری ضرورت تو باقی نہیں رہی؟ اوور۔" اولینی کا لہجہ پرجوش تھا۔

"اس کال کے بعد تمہیں پوری آزادی ہے۔" اس بار ایلی نور کے بجائے میں نے کہا۔ "گن بوٹ کو بچانے کے لیے میری طرف سے تمہیں ہر کارروائی کا اختیار ہے۔ ضرورت ہو تو میرے ساتھی کے پاس سے ہیلر کو بھی بلا لینا۔۔۔ اوور۔"

"اطمینان رکھو باس۔" اولینی کی آواز جوش سے لبریز تھی۔ "باغیوں میں سے جو بھی زد میں آگیا وہ زندہ نہ بچ سکے گا۔ احتیاطاً میں گن بوٹ کو بندرگاہ سے دور نکلنے پر بھی نظر انداز کرا دیتا ہوں تاکہ وہ لوگ ہماری بے خبری میں کشتی کا سہارا لے کر قریب آ سکیں تو گولہ نکلتے ہی ہم پر بھاری پڑ جائیں گے۔۔۔ اوور۔"

"مجھے احساس ہے کہ تمہارے یہاں نفری کم ہے۔۔۔ جیسا بہتر سمجھو کر سکتے ہو۔۔۔ وش یو گڈ لک۔۔۔ اوور اینڈ آل۔" میں نے گفتگو کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

"یہاں تو ایسا معلوم ہو رہا ہے جیسے لوگ مدت سے بھرے بیٹھے تھے۔" ایلی نور نے حیرت سے کہا۔ "مگر میں ان کے ساتھ رہنے کے باوجود کبھی ان کے باغیانہ عزائم کا اندازہ نہیں ہو سکا۔"

"لیکن میں دور ہونے کے باوجود ان حالات سے بے خبر نہیں تھا۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔

"یہ تو میں بار بار کہہ رہی ہوں کہ تم لوگ عام سطح سے بہت بلند ہو۔ تمہاری سوچ اور فیصلوں کے انداز کو سمجھنا ہم جیسوں کے بس کا روگ نہیں۔۔۔ ایسا نہ ہوتا تو شی آج عالمگیر سطح پر کام نہ کر رہی ہوتی۔"

اسی وقت عمارت کے قریب سے ٹامی گن کی خوفناک تڑتڑاہٹ سنائی دی اور چند ثانیوں بعد یکے بعد دیگرے رائفل کے دو فائروں کے ہولناک دھماکے گونجے اور میرے منہ سے بے اختیار اطمینان کا ایک گہرا سانس آزاد ہوگیا۔

"بڑا گہرا سانس لیا ہے، کیا بات ہے؟" ایلی نور نے شوخ لہجے میں سوال کیا۔ مجھے حیرت تھی کہ اس خون آشام ماحول اور اعصاب شکن مار دھاڑ کی برسات کا ایلی نور کے ذہن پر کوئی اثر نہیں تھا۔

"مجھے خوشی ہوئی ہے کہ وہ گن بوٹ کی طرف جانے کے بجائے ان ہی اطراف میں موجود رہے۔ بے مقصد فائرنگ کر کے انھوں نے اپنی کمین گاہیں ظاہر کر دی ہیں۔ اب وہ جلد ہی گھیر لیے جائیں گے۔"

"باہر بہت سردی تھی تم تھک بھی گئے ہو گے کیوں نہ بلک کے کمرے میں ہم اپنی کامیابی کا مختصر سا جشن منا ڈالیں؟" اس نے پر مسرت لہجے میں تجویز پیش کی۔

"برفانی ہواؤں نے شاید تمہاری کھوپڑی جما دی ہے۔ وہاں دو بھیانک لاشیں پڑی ہوئی ہیں۔ تم لاشوں پر جشن مناؤ گی؟"

"میرا تو خیال تھا کہ آئی مین ہونے کی وجہ سے تمہارا دل بھی پتھر ہو گا مگر۔۔۔"

"دل تو نہیں ہے جب ہی تو تمہارے دام میں آ گیا۔"

میں نے اسے بات پوری کرنے کا موقع دیئے بغیر کہا: "جب تک ان کا ایک بھی آدمی زندہ ہے میری تشویش دور نہ ہو سکے گی۔"

"روحیل اور بنگیری نے جنگ میں ہزاروں دشمنوں پر کھڑے ہو کر شیمپین بہا کر فتح کا جشن منایا تھا۔ جنگ اور محبت میں سب کچھ جائز ہوتا ہے۔ اس وقت باغیوں سے ہماری جنگ جاری ہے اور مجھے تم سے محبت ہے اسی لیے مجھے بابک کا آرام دہ کمرہ یاد آ رہا ہے۔ تم چاہو گے تو میں ان دونوں لاشوں پر چادریں ڈال دوں گی۔"

"اصولاً ہمیں باہر نکل کر اپنے آدمیوں کی مدد کرنا چاہیے۔ وہ دو ہیں اور دشمن تین۔" میں نے ملامت آمیز لہجے میں کہا۔

"ہو سکتا ہے کہ ہمارا تیسرا آدمی مارا نہ ہوا صرف زخمی ہوا ہو۔" وہ بے پروائی سے بولی۔ "ان کی گولیاں جب تک خاموش نہ ہو جائیں تو ہم باہر نکلیں گے اس وقت میں تمہیں باہر نہیں جانے دوں گی۔"

اس نے میرا بازو تھام لیا اور مجھے بابک کے کمرے کی طرف لے جانے کے لیے زور آزمائی کرنے لگی۔

"معلوم ہوتا ہے کہ اس کمرے سے تمہاری ماضی کی کچھ یادیں وابستہ ہیں جنہیں تم میرے ساتھ تازہ کرنا چاہتی ہو۔" میں نے اس کی تمنا کے آگے ہتھیار ڈالتے ہوئے طنزیہ لہجے میں کہا۔

"وہاں عمدہ شرابیں موجود ہیں لیکن بابک کبھی اخلاقاً بھی کسی کو پیشکش نہیں کرتا تھا۔ اب اس کمرے کی ہر چیز پر ہمارا تصرف ہوگا۔ وہ تو تمہارے حکم کے سامنے بے بس ہو گیا ورنہ اس کے کمرے میں کوئی جھانک بھی نہیں سکتا تھا۔"

بابک کے کمرے میں پہنچ کر ایلی نور نے واقعی دونوں لاشوں پر گہرے رنگ کی چادریں ڈال دیں۔ میں نے صوفہ سنبھال لیا اور ایلی نور نے ساقی گری کی تیاریاں شروع کر دیں۔

دوسرے ہی لمحے میں وہ ٹرے لے کر آئی تو دو گلاسوں کے ساتھ مخمل کی تھیلی میں رائل سیلوٹ کی حسین بوتل بھی موجود تھی جو اسکاچ وہسکی کی ماں تصور کی جاتی ہے۔

معدے میں حرارت پہنچنے کے بعد اس سے قبل کہ ایلی نور کے دماغ پر وہ مال کی گرفت مضبوط ہوتی میں نے بابک کی آخری دھمکی کا ذکر چھیڑ دیا: "ہم لوگ تو خشکی کے راستے سے بھی نکل سکتے ہیں لیکن گن بوٹ اسی کھاڑی میں قید ہو کر رہ جائے گی اور میرے لیے یہ خیال سوہانِ روح بنا ہوا ہے۔"

"اگر تم اس بارے میں سوچ رہے ہو تو مجھے پورا یقین ہے کہ جلد ہی اس مسئلے کا کوئی حل بھی تلاش کر لو گے۔" اس نے اپنا گلاس فضا میں لہراتے ہوئے کہا۔

"حل تو موجود ہے مگر اس پر عمل کرتے ہوئے مجھے دکھ ہوگا۔" میں نے اداس لہجے میں کہا۔

"وہ کیا؟" ایلی نور متجسسانہ انداز میں میز پر میری طرف جھک آئی۔

"سب کچھ کنٹرول ریڈیو روم سے منسلک ہے اس لیے روانگی سے پہلے ریڈیو روم کی تنصیبات تباہ کر دی جائیں تو ہر چیز ناکارہ ہو کر رہ جائے گی۔"

"ضروری نہیں کہ ایسا ہی ہو۔" وہ بولی۔ "ممکن ہے کہ فائرنگ یونٹ اور لانچرز میں براہ راست کوئی تعلق ہو۔"

"پھر اس کا سوئچ ریڈیو روم میں کیسے آ گیا؟" یہ کہہ کر میں نے قدرے توقف کیا پھر خود ہی بولا: "ہر لانچر میں ایک میزائل ہوگا۔ ہم روانگی سے پہلے بٹن دبا کر سارے میزائل فائر کر دیں گے اس طرح ہماری جانب سے کوئی خطرہ نہیں رہے گا۔ ریڈیو روم کی تنصیب بھی احتیاطاً تباہ کر جاؤں گا تاکہ کوئی دوسرا ٹریپ ہو تو وہ بھی ناکارہ ہو جائے۔"

"یہ ہو سکتا ہے۔" وہ سر ہلاتے ہوئے بولی۔ "لانچرز کی لوڈنگ تو خود ہی کرنا پڑتی ہے۔ ایک ایک میزائل فائر ہونے کے بعد تمام لانچرز ناکارہ ہو جائیں گے۔"

"مگر اس میں ایک خطرہ ہے۔" میں نے اپنا گلاس خالی کرتے ہوئے کہا: "ہمیں کچھ علم نہیں کہ لانچرز کس رخ پر نصب ہیں۔ اگر اندھا دھند فائر بٹن دبا دیا جائے تو کوئی میزائل ادھر گن بوٹ کی طرف بھی آ سکتا ہے۔"

"یہ سب تم سوچتے رہو، مجھے تو سرور آ رہا ہے۔" وہ دونوں خالی گلاس بھرتے ہوئے بے پروا لہجے میں بولی۔ "اس وقت تو موسیقی سننے کو دل چاہ رہا ہے۔"

باہر سے وقفے وقفے سے گولیاں گونج اور دوسرے لفظوں کا شور ابھر رہا تھا۔ اب معلوم ہو رہا تھا جیسے دونوں فریق ایک دوسرے کی پوزیشن سے آگاہ ہونے کے بعد مقابلے پر ڈٹ گئے ہوں۔ ایلی نور اپنے خیالات کی تصوراتی دنیا میں مگن تھی اور میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ اس صورت حال سے کیسے نکلا جائے۔

امکان یہ تھا کہ لانچرز کا رخ اس خفیہ آبی گزرگاہ کی طرف ہوگا جس کی حفاظت کے لیے مائنز کے آلات لگائے گئے تھے لہٰذا میں نے کافی سوچ بچار کے بعد فیصلہ کیا کہ آخری تجویز ہی مناسب تھی جس پر عمل کی ابتدا فوری طور پر کی جا سکتی تھی۔ میں بابک کی میز کی طرف گیا تو ایلی نور بھی میرے ساتھ لگی چلی آئی۔ میز پر ہر لانچر کے لیے ایک علیحدہ سوئچ موجود تھا جس

ہے کئی روشنیاں منسلک تھیں۔ اس وقت تمام روشنیاں لاؤنچر
ریڈی ٹو فائر ظاہر کر رہی تھیں۔ سوئچ کو حرکت دیتے ہی کریٹ سے
ایجر کو ریڈی کیا۔ سرخ روشنیاں کچھ عجیب انداز سے جل اٹھیں پھر
میں نے دھڑکتے دل کے ساتھ پہلا فائر بٹن دبا دیا۔ اس لانچر کی
سبز بتی بجھ گئی اور سرخ بلب روشن ہو گیا جس کے نیچے لکھی ہوئی
تحریر سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اسے چارج کیے بغیر دوبارہ فائر
نہیں کیا جا سکے گا۔

بمشکل چند سیکنڈ گزرے تھے کہ فضا میں ایک گھن گرج
سا شدید دھماکا ہوا اور زمین لرز کر رہ گئی۔

"آواز سے معلوم ہوتا ہے کہ میزائل زیر آب پھٹا ہے۔"
ایلی نور بولی۔ اس کی آواز پر خمار کے ہلکے ہلکے اثرات نمایاں ہو چلے تھے

"اور اب دوسرا۔" یہ کہتے ہوئے میں نے دوسرا بٹن دبا دیا۔

تھوڑے سے وقفے کے بعد دوسرے میزائل کا دھماکا زیادہ شدت
کے ساتھ سنائی دیا اور پورا کمرہ لرز کر رہ گیا۔ میرا اندازہ تھا کہ دوسرا
میزائل دھار والی پہاڑیوں سے ٹکرا کر پھٹا تھا۔ مجھے خیال ہوا کہیں
گن بوٹ والے ان دھماکوں سے ہراساں نہ ہو جائیں لہٰذا میں
ایلی نور کو وہیں چھوڑ کر ریڈیو روم کی طرف چل دیا۔ لیکن ایک بار
گن بوٹ سے ریڈیائی رابطہ قائم کرتے دیکھ کر میں نے اس
آپریٹس کا استعمال بخوبی سمجھ لیا تھا اور خود اس سے کام لے سکتا تھا۔

ریڈیو روم میں دوسری طرف سے پہلے ہی اولینی چیخ جا
رہا تھا۔ میں نے اندر گھستے ہی بٹن دبا کر اس کی کال کی وصولی کا اشارہ
دیا اور وہ فوراً ہی شروع ہو گیا۔ "ابھی ابھی دو خوفناک دھماکے
ہوئے ہیں۔ پہلا سمندر میں اور دوسرا چٹانوں میں ہوا۔ دوسرا میزائل
میں نے خود فضا میں اڑتے دیکھا تھا... ہم شدید خطرات سے
دوچار ہو چکے ہیں۔ اوور۔"

"خطرات ٹل چکے ہیں۔" میں نے کہا۔ "صرف دو دھماکے
اور ہوں گے اس کے بعد راستہ صاف ہو جائے گا۔ تم بے فکر
رہو کوئی میزائل تمہاری طرف نہیں آ... اوور۔"

"خدا کا شکر ہے۔" گہرے سانس کے ساتھ اولینی کی آواز
ابھری۔ "میں تو سمجھ رہا تھا کہ جالے سے دشمن گن بوٹ کی تلاش
میں میزائل فائر کر رہے ہیں اور کسی بھی لمحے ہمیں غرق کر دیں گے
... اوور۔"

میں جواب بھی نہیں دے پایا تھا کہ اچانک تیسرا دھماکا
ہوا اور پھر فوراً ہی ان سب سے شدید چوتھا دھماکا بھی ہو گیا
جس نے مجھے بوکھلا کر رکھ دیا۔

"اولینی کالنگ... دو دھماکے اور ہوئے ہیں۔" ریڈیو
آپریٹس پر اولینی کی خوفزدہ آواز ابھر رہی تھی۔ "آخری دو دھماکے ہمارے
بہت قریب سمندر میں ہوئے ہیں اور پوری گن بوٹ لرز کر رہ گئی ہے۔ اوور۔"

"فکر نہ کرو۔ اب سکون رہے گا۔ اوور اینڈ آل۔" میں نے
اپنے غصے پر قابو پاتے ہوئے کہا اور سلسلہ منقطع کر کے بھاگتا
ہوا لاک کے کمرے کی طرف ہو لیا۔

وہاں ایلی نور اسکاچ کا گلاس ہاتھ میں لیے ہوئے
لاک کی میز کے قریب کھڑی دیوانہ وار ہنسے جا رہی تھی۔

"یہ کیا حرکت تھی؟" میں نے اس کے شانے پکڑ کر اسے
جھنجوڑتے ہوئے غصے سے سوال کیا۔

"سارے بٹن دبا دیئے مگر صرف دو دھماکے ہوئے۔" اس
نے اپنی مخمور آنکھیں میری آنکھوں میں ڈال کر معصومانہ لہجے میں
کہا۔ "میں نے سوچا کہ مجھے بھی تمہارا کچھ ہاتھ بٹانا چاہیے۔"

"تم شراب پی کر ناقابل برداشت ہونے لگتی ہو۔" میں نے
اس کے شانے چھوڑتے ہوئے تلخ لہجے میں کہا۔

"تو چھوڑ کیوں دیا؟" وہ نشیلی آواز میں بولی۔ "مجھے خوب
مارو، میری ہڈیاں توڑ ڈالو۔"

میں نے اس کا ہاتھ تھام کر اسے صوفے پر دھکیل دیا اور
اس وقت مجھے اندازہ ہوا کہ میرے جاتے ہی موقع پا کر وہ آناً فاناً
میں لبالب ایک گلاس خالی کر گئی تھی جو اسے لگ گیا تھا۔

باہر فائرنگ کے تبادلے میں شدت آ چکی تھی لیکن کسی
طرف سے کمزوری کی کوئی علامت ظاہر نہیں ہو رہی تھی۔ جھٹکے
ہوئے انداز میں صوفے پر بیٹھ گیا اور ایلی نور اچانک میری گود
میں سر رکھ کر رونے لگی۔

میرے لیے وہ غیر متوقع صورت حال سخت مضحکہ خیز
تھی۔ میرا سارا غصہ کافور ہو گیا اور میں بوکھلا کر اس مدہوش لڑکی کو
خاموش کرانے کی ناکام کوششیں کرنے لگا۔

قیدی کی پنڈلیاں بری طرح چھلنی ہو چکی تھیں اور چہرہ بھی
لہولہان تھا۔ اس کی آنکھوں میں موت کا خوف جھلک رہا تھا۔
گن بوٹ کے دونوں محافظوں کی حالت بھی ابتر تھی لیکن طویل
مقابلے کے بعد وہ اپنے قدموں پر چلتے ہوئے قیدی کو گھسیٹتے
ہوئے لائے تھے۔ شاید انہوں نے اسے زیر کرنے کے بعد
ٹھوکروں سے بری طرح مارا تھا کیونکہ قیدی کو کسی پہلو چین نہیں
مل رہا تھا اور اپنے جسم کی ہر جنبش کے ساتھ وہ مسلسل کراہ رہا تھا۔

"تمہارا تیسرا ساتھی کہاں ہے؟" میں نے گن بوٹ کے
محافظوں سے مشفقانہ لہجے میں سوال کیا۔

"جہاز سے پہنچنے تک وہ ٹھنڈا ہو چکا تھا۔" ان میں سے
ایک نے متاسفانہ لہجے میں بتایا۔ "اسے چھوڑنے کے علاوہ چارہ

انھوں نے قریب سے فائر کر کے اس کی کھوپڑی اُڑا دی تھی۔"

"اور اس کے دونوں ساتھی؟"

"وہ مقابلہ کرتے ہوئے مارے گئے۔ ان کی لاشیں باہر پڑی ہوئی ہیں۔ یہ بہت مشکل سے قابو میں آیا تھا اس لیے ہم اس کی اذیت کے لمحات کو طول دینے کی نیت سے قیدی بنا کر یہاں لے آئے تھے۔"

"تم گن بوٹ کے محافظ کو پہچانتے تھے؟" میں نے سرد لہجے میں قیدی سے سوال کیا اور اس نے اثبات میں سر ہلا کر مقتول سے اپنی شناسائی کا اعتراف کیا۔

"پھر اس کے مطالبے کو تسلیم کیوں نہیں کیا؟" میرا لہجہ سخت ہو گیا۔

"ہم آئی مین سے خود ملنا چاہتے تھے کیونکہ اس بیس اسٹیشن کی حفاظت ہماری ذمہ داری تھی۔" اس نے اٹک اٹک کر جواب دیا۔ "ہم کسی کے کہنے پر اپنی ذمہ داریوں سے غافل نہیں ہو سکتے تھے۔"

"اور اب کیا خیال ہے اپنی ذمہ داریوں کے بارے میں؟" میں نے تلخ لہجے میں پوچھا۔

"ہم نے بدنیتی سے کام نہیں لیا۔" وہ کمزور مدافعانہ لہجے میں بولا۔ "جو کام ہمارے سپرد تھا اسے حتی الامکان پورا کرنے کی کوشش کی اور طے شدہ طریقے سے انحراف نہیں کیا۔ اگر وہ انھیں اسلحے سمیت اندر آنے دیتا تو ہم بطور آئی دیکھتے ہی اپنے ہتھیار آئی مین کے قدموں میں ڈال دیتے۔"

"یہ کیسے مان لیا جائے جبکہ بلاک نے جلو آئی دیکھ لینے کے باوجود تم لوگوں کے بل پر بغاوت کر دی تھی۔ اسے یقین تھا کہ تم لوگ آتے ہی اس کے حق میں پانسا پلٹ دو گے۔"

"یہ اس کی غلط خیالی تھی۔" وہ کراہتے ہوئے بولا۔ "وہ ہمارا افسر ضرور تھا مگر ہماری وفاداریاں اس کے نہیں بشی کے ساتھ تھیں۔"

میں نے گن بوٹ کے ایک محافظ کو اشارہ کیا اور بلاک کے کمرے کی فضا ٹامی گن کی آواز سے گونج اٹھی۔ قیدی کا سینہ اور چہرہ بری طرح چھلنی ہو گیا اور اس نیم جان نے فوراً ہی جان دے دی۔ میرے نزدیک اسے زندہ رکھنا اپنا وقت برباد کرنے کے مترادف ہوتا کیونکہ وہ بہت نچلی سطح کا آدمی تھا اور اس سے کوئی ایسی بات معلوم ہونے کی امید نہیں تھی جو میری مہم کے لیے سودمند ثابت ہوتی۔ ویسے میری بنیادی حکمت عملی یہ تھی کہ گن بوٹ کے بیس اسٹیشن کی تباہی کے کسی بھی چشم دید گواہ کو زندہ نہ چھوڑا جائے تاکہ بشی کے اعلیٰ عہدیداروں کو اپنے اصل حریف کا کوئی سراغ نہ ملے۔

اس اڈے کی تباہی کا راز اسی وقت فاش ہو سکتا تھا جب بشی والے باہر سے رابطہ قائم کرنے کی کوششوں میں ناکامی کے بعد کوئی تفتیشی مہم روانہ کرتے جو کھنڈرات اور چند لاشیں دریافت کر کے واپس لوٹتی یا پھر اگلی قسط پہنچانیاں گرا کر واپس آنے والے اس تباہی کی اطلاعات سب سے پہلے کسی قریبی اڈے سے رجوع کرتے۔

"اب ریڈیو روم کی ساری تنصیبات کو تباہ کر دو۔" میں نے زخمی محافظوں سے مخاطب ہو کر کہا۔ "ایسا نہ ہو کہ وہاں سے اب بھی کوئی خوفناک سرکٹ آپریٹ ہونے کا امکان ہو۔ گن بوٹ کی واپسی سے قبل ہمیں خطرے کے ہر امکان کا سدباب کرنا ہوگا۔" میں نے وہ تفصیل اس لیے بیان کی کہ وہ میرے لینے کے جواز کو بھی سمجھ لیں بصورت دیگر ان کے ذہنوں میں بشی سے میری وفاداری کے بارے میں سنگین شبہات جنم لے سکتے تھے۔

"اجازت ہو تو ریڈیو روم میں پیٹرول پھیلا کر آگ لگا دیں؟" ایک محافظ نے جھجکتے ہوئے سوال کیا۔ "ایسا نہ ہو کہ توڑ پھوڑ میں کوئی اہم چیز تباہ ہونے سے رہ جائے۔"

"اس فیصلے پر میں خوش نہیں ہوں لیکن ہماری سلامتی کے لیے یہ ناگزیر ہے۔" میں نے گمبھیر لہجے میں کہا۔ "جب تباہ کرنا ہی ہے تو آگ لگا دو۔ ہر چیز کو خاکستر کر دو۔"

سوال کرنے والے نے میرا شکریہ ادا کیا اور وہ دونوں بلاک کے کمرے سے نکل گئے۔

"اب تم بھی اٹھو ورنہ یوں ہی کوئلہ بن جاؤ گی۔" میں نے ایلی فیو سے کہا۔

"میں اس وقت خود کو پھولوں سے بھی ہلکا محسوس کر رہی ہوں۔" اس نے خوابناک لہجے میں کہا۔ "تم کتنے اچھے ہو کہ میرا اتنا خیال رکھتے ہو۔ تمھاری بانہوں میں مجھے موت بھی آئی تو وہ بہت حسین ہوگی۔"

"اٹھو میرا پیٹرول کے شعلوں میں جل مرنے کا کوئی ارادہ نہیں ہے۔" میں نے جھلا کر کہا۔ "وہ دونوں پیٹرول کے کنستروں کی تلاش میں گئے ہیں اور جلد ہی واپس لوٹیں گے۔"

"اور یہ تینوں لاشیں؟" اس نے اٹھتے ہوئے سوال کیا۔

"اپنے گناہوں کی چتا میں خود ہی جل جائیں گی۔" میں نے یہ کہتے ہوئے راڈ سیوٹ کی بوتل اٹھا لی جو ابھی نصف سے زیادہ بھری ہوئی تھی۔

"میں سب کچھ سن اور دیکھ رہی تھی۔" وہ کمرے سے نکل کر راہداری میں میرے ساتھ لانگا سی کے لانچ کی طرف بڑھتے ہوئے مسرور آمیز لہجے میں بولی۔ "لیکن بولنے کو دل نہیں چاہ رہا تھا۔"

تھا اور قصبہ آئل اور یہ سب پیش آیا ہوتا ہے جس پر کسی جنگ کی کوئی گنجائش نہیں ہوتی۔ ریڈ بورو ہم کی تباہی کا فیصلہ تمہارا ہے جسے تکلیف دہ لیکن ناگزیر تھا۔"

"زرمی کو بہت سی تکلیف دہ باتیں برداشت کرنا پڑتی ہیں۔"

میں نے خشک لہجے میں کہا۔ "تمہارے مسکراتے چہرے اور دلآویز سراپا کے قرب کی آرزو ڈیمرلین سمیت نہ جانے کس کس کے دل کی حسرت بنی رہی ہوگی لیکن کو بیوں کی گھن گرج اور لاشوں کی موجودگی میں میرا دل قرب سے گریزاں تھا... میں نے جو کچھ جتن کیے وہ صرف تمہاری افک شوئی کے لیے کیے کیونکہ تمہاری نیلی آنکھوں میں آنسو مجھ سے دیکھے نہیں گئے۔"

"تم ظالم آدمی ہو۔" وہ میرا بازو تھام کر بولی۔ "کاش میں کسی طرح تمہارے قریب رہ سکوں۔"

میں دل ہی دل میں سلطان شاہ کو یاد کر کے رہ گیا۔ عزرائیل کا نشانہ سامنے آتا تو بعد کا معاملہ تھا اس سے پہلے سلطان نے گن بوٹ پر اپنی نور کو میرے قریب نہ بھٹکنے دیا۔ وہ خوبصورت لڑکیوں کو میرے قریب دیکھ کر بہت بری طرح بھڑکتا تھا اور پھر اپنی نور تو غیر معمولی حد تک حسین لڑکی تھی۔

ہم دونوں راہداری عبور کر کے عمارت سے باہر نکلے تو ہوا میں صبح کا ہلکا ہلکا اجالا سرایت کر دیکا تھا۔ دھند بھی گہری نہیں تھی لہٰذا میں نے قریب و جوار کا جائزہ لیا تو دیواروں سے ذرا دور گن بوٹ کے ایک محافظ کی بغیر سر کی لاش پڑی ہوئی نظر آ گئی۔ وہ بے چارہ صحیح معنوں میں میرے حکم پر قربان ہوا تھا۔

"افسوس" ڈکر و تھا اپنی نور نے میرے شانے سے چپکتے ہوئے سرگوشیانہ لہجے میں کہا: "یہ سب شطرنج کے بے لباس مہرے ہیں جنھیں بڑے مہروں کو بچانے کے لیے پٹنا ہی پڑتا ہے۔"

میں دونوں ہاتھ اوورکوٹ کی جیبوں میں ڈال کر واپس نکاسی کے راستے کی طرف چل پڑا جہاں ریوا لگن اوٹ ہونے کی وجہ سے کاٹ دار ہواؤں کا اثر نہ ہونے کے برابر تھا۔

ہمیں وہاں زیادہ دیر تک رکنا پڑا۔ راہداری میں سے پٹرول کی خبر ہوا رہی تھی پھر وہ دونوں ریڈ بورو ہم سے نکاسی کے دہانے تک قالین پر کنستر سے پٹرول کی ایک لکیر بناتے ہوئے باہر نکل گئے۔ جیری اور ان کی نگاہیں چار ہو گئیں اور میں نے دیا سلائی جلا کر قالین کے سرے پر اچھال دی۔ مسرے پر بہت زیادہ بھیگے ہوئے قالین نے بھک کی تیز آواز کے ساتھ آگ پکڑ لی اور شعلے پٹرول کی لکیر پر سفر کرتے ہوئے تیز رفتاری سے ریڈ بورو ہم کی طرف بڑھنے لگے۔

شی کا ایک اور اہم اڈا میرے ہاتھوں ہولناک بربادی کا نشانہ بن چکا تھا میں اپنی شدید خواہش کے باوجود وہاں اپنی کوئی نشانی چھوڑنے کی جرأت نہ کر سکا۔

میں شی کے بڑوں کو جتانا چاہتا تھا کہ ان کے ناقابل تصور وسائل کے باوجود مجھ جیسا تنہا اور بے مایہ انسان محض اپنے عزم کے سہارے کیسے ناقابل فراموش چرکے لگا رہا تھا لیکن میرا سراغ ملتے ہی وہ سمجھ لیتے کہ گن بوٹ میرے قبضے میں آ چکی تھی اور وہ گن بوٹ کی تلاش میں اپنے سارے وسائل جھونک کر ہمیں کھلے سمندر میں کہیں بھی گھیر لیتے جب کہ میرا نام سامنے نہ آنے پر کچھ دن تک تو وہ اپنے دشمن کا تعین کرنے میں مصروف رہتے اور جب محتاط انداز میں گن بوٹ کی تلاش کی مہم کا آغاز کیا جاتا تو میں گن بوٹ سے اپنا کام لے کر دور نکل چکا ہوتا۔

ان دونوں نے عمارت میں پٹرول انتہائی فراخدلی کے ساتھ چھڑکا تھا کہ آناً فاناً میں کئی کھڑکیوں سے ہولناک شعلے اٹھنے لگے اور فضا میں کثیف دھواں پھیلا ہونے لگا۔ پھر ایک ہولناک دھماکے کے ساتھ عمارت کی ساری روشنیاں معدوم ہو گئیں غالباً بجلی کے تار جلنے کے باعث جنریٹر کو نقصان پہنچا تھا۔

عمارت کو بھڑکتے ہوئے شعلوں میں گھرا ہوا چھوڑ کر ہم پتھروں والی پگڈنڈی پر ہو لیے جس کے اختتام پر گن بوٹ ہماری منتظر تھی۔ مجھے ذاتی طور پر بہت بڑی کامیابی حاصل ہوئی تھی لیکن وہ تینوں اداس تھے۔ ان کا ایک ساتھی اگن خون آشام معرکے میں لقمۂ اجل بن گیا تھا اور ان کی تنظیم کا ایک اہم اڈا خود ان کے ہاتھوں برباد ہو گیا تھا۔

ہم چاروں پتھریلی پگڈنڈی کا سفر طے کر کے گھاٹ پر پہنچے تو وہاں میدان صاف تھا۔ پر تھ ویرانہ پڑا ہوا تھا اور گن بوٹ کا حد نظر تک کہیں پتا نہیں تھا۔

تشویش اور تجسس کے عالم میں ہم چاروں آنکھیں پھاڑتے ہوئے پر تھ کے سرے تک آ گئے جہاں تک گہرا پانی ہلکورے لے رہا تھا لیکن دھند کم گہری ہونے کے باوجود ہمیں گن بوٹ کا ہیولا نظر آیا نہ اس کی کوئی روشنی دکھائی دی۔

"مقابلے کے دوران تیز روشنی کے ساتھ وقفے وقفے سے کئی زبردست دھماکے ہوئے تھے۔" اچانک ایک محافظ نے ہیجان آمیز لہجے میں بولنا شروع کر دیا۔ "کہیں ان لوگوں نے شکست سامنے دیکھ کر کسی خودکار نظام سے گن بوٹ کو غرق کر دیا ہو۔"

"دھماکے تو سنے تھے۔" مجھے بھی یہی شبہ ہوا تھا مگر اس وقت میں اپنی توجہ پل بھر کے لیے بھی کسی اور طرف مبذول نہیں کر سکتا تھا۔"

دوسرے محافظ کی آواز میں یک بیک نکان غالب آ گئی تھی۔ "دھماکے ہم نے کیے تھے۔" اس مرحلے پر اپنی نور بھی

خاموش نہ رہ سکی۔ "دو میزائل آئی تھی نے فائر کیے تھے اور وہ مِس ہو گئے۔ ہو سکتا ہے کہ میرا کوئی فائر بھٹک کر گن بوٹ کو تباہ کر گیا ہو۔"

میں نے انھیں یہ بتانے کی ضرورت محسوس نہیں کی کہ میں نے چاروں دھماکوں کے بعد بذات خود اولینی سے بات کی تھی اور اس وقت تک گن بوٹ محفوظ تھی۔ مجھے یہ بھی یاد تھا کہ سمندر کے خطرے کے پیش نظر اولینی نے گن بوٹ کو گھاٹ سے دور سمندر میں ہٹا لے جانے کی بات کی تھی لیکن فکر یہ تھی کہ اس وقت گن بوٹ کی کوئی روشنی بھی کہیں نظر نہیں آ رہی تھی۔

آخر میں نے سمندر کی طرف گھوم کر منہ پر دونوں ہتھیلیوں سے پیالہ بنا کر پھیپھڑوں کی پوری قوت سے اولینی کا نام لے کر پکارا اور میری آواز کی بازگشت دور تک گونجتی چلی گئی۔

چند ثانیوں تک فضا پر تجسس آمیز سکوت چھایا رہا پھر سمندر کی جانب سے میگا فون پر ایک بھاری مردانہ آواز سنائی دی: "ادھر گھاٹ پر کون چیخ رہا ہے؟"

میرا اندازہ تھا کہ وہ آواز اولینی کی ہی تھی۔ "آئی ایم۔" میں نے دوبارہ اسی طرح چیخ کر کہا۔

"شناخت کیا ہے؟" اندھیرے میں میگا فون پر سوال کیا گیا۔

"سلوا آئی!" میں نے پھر چیخ کر جواب دیا۔ "ادھر میدان صاف ہو گیا ہے۔"

"ہم فوراً پہنچتے ہیں۔" اس بار میگا فون پر بولنے والے کا لہجہ مؤدبانہ ہو گیا تھا۔

"اللہ کا شکر ہے کہ وہ لوگ موجود ہیں۔" ایلی نورا نے ایک گہرا سانس لے کر تشکر آمیز لہجے میں کہا۔ "میں تو ڈر گئی تھی کہ کہیں گن بوٹ بھی تباہ نہ ہو گئی ہو۔"

اسی اثنا میں سمندر کے سینے پر کہر کی چادر میں کچھ روشنیاں جل اٹھیں۔ ان لوگوں نے گن بوٹ کی حفاظت کے لیے اسے ساحل سے ہٹا کر تمام روشنیاں گل کی ہوئی تھیں اس طرح کہر کی آڑ میں پوری گن بوٹ غائب ہو کر رہ گئی تھی۔

سمندر کی طرف سے آنے والی بھیگی بھیگی یخ بستہ ہوائیں گرم اونی لباس سے گزر کر ہڈیوں میں اترتی جا رہی تھیں۔ میں نے اوورکوٹ کا کالر کھڑا کر کے گردن اس میں چھپائی ہوئی تھی لیکن ناک کا سرا سردی سے سن ہو کر رہ گیا تھا۔ ایسے میں گن بوٹ کی واپسی کا انتظار بہت صبر آزما تھا۔ مجھے اندازہ تھا کہ گن بوٹ کے لیے وہ فاصلہ بہت مختصر تھا لیکن انجن اسٹارٹ کر کے لنگر اٹھانے سے برتھ پر لگنے تک وہ سارے مشینی تقاضے پورے ہونے لازمی تھے جو کسی بڑے بحری سفر کے لیے ضروری ہوتے

لگی۔ میں نے وہیں کھڑے کھڑے سردی کا احساس مٹانے کے لیے یکے بعد دیگرے دو سگریٹیں ختم کیں لیکن سردی کی وجہ سے وہ سلسلہ بھی موقوف کرنا پڑ گیا کیونکہ تمباکو نوشی کے لیے ایک ہاتھ اوورکوٹ کی جیب سے نکالنا ضروری تھا جس کی انگلیاں دستانوں کے باوجود بری طرح اکڑ کر رہ گئی تھیں۔

خدا خدا کر کے سمندر کے سینے پر روشنیوں نے حرکت کی اور چند منٹ بعد ہی بوٹ برتھ پر لنگر انداز ہونے کی پوزیشن میں آ گئی۔

"لنگر نہ ڈالنا!" میں نے یہ توقع کرتے ہوئے کہ کوئی نہ کوئی عرشے پر موجود ہوگا اونچی آواز میں کہا۔ "ہمارے سوار ہوتے ہی سفر دوبارہ شروع کرنا ہے۔"

"ٹھیک ہے۔ سیڑھی اتاری جا رہی ہے۔" عرشے پر سے اولینی کی آواز آئی۔ اس بار میگا فون استعمال نہیں کیا گیا۔ "تمھارے ساتھ قیدیوں کی تعداد کتنی ہے؟"

"کوئی قیدی نہیں ہے بلکہ ہماری نفری میں بھی ایک کی کمی ہو گئی ہے۔"

"اللہ مرنے والے کی روح کو سکون عطا کرے۔" اولینی نے اونچی آواز میں کہا پھر فضا پر سکوت چھا گیا جس میں بس گن بوٹ کے انجن کی ہلکی ہلکی گونج رچی ہوئی تھی۔

سیڑھی لگتے ہی ہم چاروں حفظ مراتب کا خیال کیے بغیر دیوانہ وار عرشے پر چڑھے تھے جہاں اولینی اور ڈیبران نے ہمارا استقبال کیا۔ وہ دونوں شاید بہت دیر سے عرشے پر موجود تھے۔ ان کے قریب ہی مشین گنیں، رائفلیں، دور بینیں اور متعدد اقسام کے دستی بموں کا خاصا ذخیرہ موجود تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ اپنے ذہنوں میں کسی بڑے معرکے کا تصور لیے بیٹھے تھے جس کے رونما ہونے سے پہلے ہی فتنہ ختم ہو گیا۔

اولینی سیڑھی ہٹانے کے لیے عرشے پر ہی رکا رہا۔ محافظ اپنے کیبن کی طرف چلے گئے۔ ایلی نورا اور ڈیبران میرے ساتھ بڑھے تھے لیکن میں نے نرمی سے انھیں لوٹا دیا۔ "دونوں محافظ میری طرح زخمی ہیں۔ انھیں مجھ سے زیادہ تمھاری مدد کی ضرورت ہے۔ انھیں فرسٹ ایڈ دے کر میرے پاس آنا۔ میں اپنے کیبن میں ملوں گا۔"

وہ دونوں بے چون و چرا واپس مڑ گئے اور میں اپنے کیبن کی طرف ہو لیا جو کبھی شکروت کے تصرف میں ہوا کرتا تھا۔

کیبن کی گرم اور فرحت آمیز فضا میں آتے ہی میں نے دستانے اور کوٹ اتار پھینکا۔ سلطان شاہ بستر پر بیٹھا مسکرانے کی کوشش کر رہا تھا لیکن اس کے بشرے سے لگتا تھا

"مجھے بھی یہاں پہنچ کر ہی معاملے کی سنگینی کا اندازہ ہوا۔ پہلے گمان ہوتا تو شاید میں کوئی دوسرا راستہ اختیار کرتا لیکن اب تیر کمان سے نکل چکا ہے!"

"باغیوں کی پشت پناہی کرنے والے ہاتھ بہت مضبوط معلوم ہوتے ہیں۔" اولیفی ایک گہرا سانس لے کر بولا۔ "مجھے یقین ہے کہ بچ نکلنے والوں میں جیمز اسکالی کوئی ذمہ دار ہو گا جو اس تباہی کی اطلاع اپنے آقاؤں کو پہنچائے گا۔ ان کے لیے یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں ہوگا کہ اس واقعے کے نتیجے میں گن بوٹ دانستہ یا نادانستہ ہمارے پاس ہے۔ زیادہ سے زیادہ آج ہی کی مہلت ہے کیونکہ کھلے سمندر میں گن بوٹ ایک جزیرے کی مانند ہوگی۔ کسی دشمن نے انہیں بھانپ لیا تو ہمارے لیے ہتھیار ڈالنے یا لڑتے ہوئے مر جانے کے علاوہ کوئی تیسرا صورت راستہ نہیں ہوگا۔"

"اور میں اسی کے بارے میں فکرمند ہوں۔" میں نے کہا۔

"جہاں تک میں سمجھ سکا ہوں، ہمارے لیے گن بوٹ سب سے زیادہ پریشانی کا سبب بنی ہوئی ہے کیونکہ ہمارے دشمن اسے پہچانتے ہیں۔" ریبالڈ آنکھیں جھپکاتے ہوئے بولا۔ "اگر گن بوٹ سے چھٹکارا ہو جائے تو ہم سب سکون کا سانس لے سکیں گے۔"

"ہونہہ!" ایلی منہ بنا کر بولی۔ "بریسٹ سے نکلنے کے بعد ہم فرانس کے مغربی ساحل سے اسپین کے شمالی ساحل تک کہیں بھی گن بوٹ چھوڑ کر بڑی آسانی کے ساتھ مقامی آبادی میں روپوش ہو سکتے ہیں۔"

"بحری اڈے کی تباہی کشتی کی تاریخ کا ایک افسوسناک واقعہ ہے۔" میں نے گمبھیر لہجے میں کہا۔ "لیکن وہ تباہی وسیع تر مفادات کے لیے ناگزیر ہو گئی تھی اس لیے مجھے وہ فیصلہ کرنے پر مجبور ہونا پڑا۔ لیکن میں گن بوٹ کو نہیں کھو سکتا۔ یہ کشتی کا ایک بیش قیمت اثاثہ ہے۔ اس فیصلے کے بعد میں اپنی سودا گری اپنے بچوں کو واپس کرنے کو ترجیح دوں گا۔"

چند ثانیوں کے لیے سب کو سانپ سونگھ گیا۔ میرے تیز و تند الفاظ سن کر انہیں احساس ہوا کہ گن بوٹ کوئی معمولی کشتی نہیں تھی جسے آسانی کے ساتھ بھلا دیا جا سکے۔ وہ یقیناً ایک بیش قیمت جنگی کشتی تھی جو اپنے خصوصی ڈیزائن اور فائر پاور کی وجہ سے کشتی کے بحری مفادات کے تحفظ میں کلیدی کردار ادا کرتی تھی۔

"دشمن بہت مکار اور بااثر ہے۔" اولیفی نے ہی آخرکار سکوت توڑا۔ "جب تک اس کا سراغ لگایا جائے گا گن بوٹ پر تباہی کے اندیشے منڈلاتے رہیں گے... میرے ذہن میں ماضی کے حوالے سے ایک تجویز ضرور ہے جو پتا نہیں موجودہ صورت میں قابلِ قبول ہوگی یا نہیں۔"

"کھل کر بات کرو۔" میں نے اسے ٹوکا۔ "میں پہلے ہی کہہ چکا ہوں کہ ہر معقول بات مانی جائے گی۔"

"فلسطینیوں کے ابو الجہز گروپ کے کچھ ممتاز لوگوں سے میرے ذاتی مراسم ہیں۔" اولیفی لب بھینچتے ہوئے بات شروع کی۔ "انہیں کئی عرب ملکوں سے خطیر مالی امداد ملتی ہے جس کے سہارے وہ مقبوضہ علاقوں میں اسرائیل کے خلاف مسلسل چھاپہ مار کارروائیاں کرتے رہتے ہیں..."

"بات مختصر کرو اولیفی۔" میں نے اپنے وجود میں ابھرنے والے تجسس اور اضطراب سے مجبور ہو کر کہا۔

"اوہ! شاید میں بھٹک رہا تھا۔" وہ سنبھل کر بولا۔ "دراصل اپنی متعلقہ تجویز دہرانے سے پہلے میں ابو الجہز والوں کی مالی حیثیت کی وضاحت کرنا چاہ رہا تھا۔ ان کے ایک ممتاز لیڈر نے آج سے کئی ماہ پہلے مجھے گن بوٹ کے بارے میں کافی پیشکش کی تھی۔ اسے میرے پیشے کا علم نہیں تھا لیکن میں اسے گن بوٹ کی خفیہ جنگی صلاحیتوں کے بارے میں بتا چکا تھا۔ اس وقت وہ لوگ گن بوٹ کی منہ مانگی قیمت دینے پر آمادہ دکھائی دیے۔"

"یعنی تمہارا مطلب ہے کہ ہم آج بھی گن بوٹ ان کو فروخت کر سکتے ہیں؟" میں نے سوال کیا۔

"میرا خیال یہی ہے۔" اس نے سر جھکا کر کہا۔ "اسمگلر ہتھیاروں کی کھلی منڈیوں میں فلاد کو ہاتھوں ہاتھ لیا جاتا ہے کیونکہ وہ کھرے سونے کے سودے کرتا ہے اور اس کا دیا ہوا کوئی چیک آج تک واپس نہیں لوٹایا گیا۔ میری اس سے دوستی ہے اور اسے کوئی بھی مہم درپیش ہو تو وہ عموماً پیرس کے شبینہ ہوٹلوں اور کلبوں میں ملتا ہے۔"

"تجویز قابلِ غور ہے۔" میں نے پُرخیال انداز میں کہا۔ "گن بوٹ کے پیسے سیدھے کر کے ہم اپنی طلبا کے سرخرو ہو سکتے ہیں لیکن قانونی طور پر تو شاید ہم میں سے کوئی بھی گن بوٹ کی فروخت کی دستاویز پر دستخط کرنے کا مجاز نہیں ہے۔"

"یہی تو عجیب بات ہے۔" اولیفی بولا۔ "اس وقت بھی اس نے مجھے یہی پیشکش کی تھی کہ بڑی رقم لے کر جنوبی امریکہ کے کسی گمنام گوشے میں روپوش ہو جاؤں۔ پھر گن بوٹ پر اپنا قبضہ برقرار رکھنا اور قانونی موشگافیوں سے بچنا اس کے ذمے ہوتا۔ دراصل ان لوگوں کی سیاسی قوت بھی ہے جس کے بل بوتے پر وہ بہت کچھ کر گزرتے ہیں۔"

"میرے خیال میں یہ صورت سب سے بہتر ہوگی۔" میں

کی۔ گن بوٹ کے پیسے کلئیر کر کے ہم خاموشی کے ساتھ
ان کے لیے کوئی دوسری کشتی خرید سکتے ہیں۔"
"میں ڈر رہا تھا کہ کہیں اس تجویز پر میرا مضحکہ نہ اڑایا جائے۔"
یعنی ایک گمراہ ساتھی سے کہ بولا" اس وقت خود مجھے بھی خالد
کی تجویز بہترین لگی تھی۔ بھلا ایسے سودے کہاں اور کیسے ہو سکتے
ہیں لیکن اب تمہاری حوصلہ افزائی کی بنا پر میں گن بوٹ تو کیا
دانس کی پوری بحریہ کا بھی سودا کر سکتا ہوں۔"
"آج میں جس کی پشت پناہ ہوں اس کا دنیا کی کوئی طاقت
بال بھی بیکا نہیں کر سکتی۔" ریمیراں نے فخریہ لہجے میں کہا۔
"خالد سے ملاقات کی سہل ترین صورت کیا ہو سکتی ہے؟"
میں نے اولیتی کی آنکھوں میں براہ راست دیکھتے ہوئے سنجیدگی
سے سوال کیا۔
اولیتی نے میری نظروں کی تاب نہ لا کر نگاہیں جھکا لیں۔
"یہ ان جانا طوالت کا باعث بنے گا۔ میں ریڈیو فون پر ہی اس
سے رابطہ قائم کرنے کی کوشش کر سکتا ہوں۔"
"صبح ہو چکی ہے اب تو جزیرے کی تمام شبینہ محفلیں دم توڑ
چکی ہوں گی۔" میں نے اپنی ریسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے
کہا۔ "اسے کہاں تلاش کرو گے؟"
"میں اس کے چند ٹھکانوں سے واقف ہوں لیکن یقین
سے نہیں کہہ سکتا کہ اس وقت وہ کہاں ہوگا۔ بہرحال اپنی سی
کوشش تو کر ہی سکتا ہوں۔"
"جاؤ میں بے چینی سے نتیجے کا انتظار کروں گا۔" میرا اشارہ
پاتے ہی وہ پھرتی کے ساتھ کیبن سے چلا گیا۔
تیزی سے پیش آنے والے واقعات کے نتیجے میں مجھ میں
اتنی خود اعتمادی پیدا ہو گئی تھی کہ اس وقت تک میں یہ فراموش
کر چکا تھا کہ میں نے خود کو ان پر زبردستی مسلط کیا ہوا تھا۔ مجھے
یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے میں واقعی شی کا آقا ہوں اور وہ
سب میرے محکوم۔
میں نے انٹرکام پر چیف نیوی گیٹر سے گن بوٹ کی
پوزیشن دریافت کی تو پتا چلا کہ ہم خفیہ آبی رستے سے گزر چکے تھے
جو دھماکوں کے باعث چند بڑی بڑی ساحلی چٹانیں ٹوٹنے کی
وجہ سے کافی کشادہ ہو گیا تھا اور دور ہی سے واضح طور پر نظر
آنے لگا تھا۔
"اگلے فیصلے تک ہمیں ساحل سے قریب رہ کر محفوظ بحری
راستے پر سفر جاری رکھنا ہے۔" میں نے ماؤتھ پیس میں کہا۔ "ہو سکتا
ہے کہ ہمیں کسی بھی جگہ ہنگامی طور پر لنگر انداز ہونا پڑے۔ ویسے اب
قریب ترین گھاٹ کتنے فاصلے پر ہے؟"
"پورا ہی ساحل کشتی رانی کے شوقینوں کے لیے بنے ہوئے
گھاٹوں سے بھرا ہوا ہے۔" اس کی خشک اور بھاری آواز سنائی
دی۔ "اس طرف کبھی جانے کا اتفاق نہیں ہوا لیکن سمندر کی ساخت
اور اپنے تجربے کی بنا پر میں کہہ سکتا ہوں کہ ہم کہیں بھی آسانی کے
ساتھ ساحل تک پہنچنے میں کامیاب ہو جائیں گے۔"
"ان معاملات میں مجھے کوئی تجربہ نہیں لیکن زیرآب چٹانوں
کی ہلاکت خیزی کے بارے میں بہت کچھ پڑھ اور سن چکا ہوں۔
سنا ہے ان غیر روایتی راستوں پر ایسی چٹانیں عموماً انسانی جان کی
بھینٹ لیتی رہتی ہیں۔"
"سمندر تاریکیوں کو نگل جاتا ہے اور کھاڑیوں کو اپنے سینے پر
تیراتا ہے۔ میری ساری عمر سمندروں میں گزری ہے۔ یہ علاقہ ایسی
خونی چٹانوں سے بالکل محفوظ ہے۔"
"ٹھیک ہے مجھے تم پر پورا اعتماد ہے۔" یہ کہہ کر میں نے
سلسلہ منقطع کر دیا۔
"میں بھی جاؤں؟" میرے فارغ ہوتے ہی ریمیراں نے
سوال کیا۔
"کہاں جاؤ گے؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے سخت
لہجے میں پوچھا اور وہ گڑبڑا گیا۔
"اولیتی کا ہاتھ بٹاؤں گا۔" وہ بلا سوچے سمجھے بول پڑا۔
"تنہائی میں وہ بہت سے غلط کام کر گزرتا ہے۔" اس کے جواب پر
میں بمشکل اپنی ہنسی ضبط کر سکا اور وہ میرا اشارہ پاتے ہی وہاں
سے چلا گیا۔
"یہ خاتون یہاں کیا کر رہی ہے؟" میدان صاف ہوتے ہی
سلطان شاہ نے اردو میں سوال کیا۔ "اس کے چہرے پر کھلی ہوئی
پھیلی ہوئی مسکراہٹ مجھے زہر لگتی ہے۔"
"ایسی مٹھاس کو اس ترکیب سے سمجھنے لگے ہو؟" میں نے اس
کا مضحکہ اڑاتے ہوئے کہا۔
"غلطی سے چکھ لوں تو شاید میں بھی تمہاری طرح اس کا قائل ہو جاؤں
ورنہ مجھے تو اس کی مسکراہٹ میں دنیا کے سارے مردوں کے لیے
چیلنج نمایاں نظر آتا ہے۔" سلطان شاہ چھت کی طرف دیکھتے
ہوئے بولا۔
"اور اس کی نیلی آنکھوں کے بارے میں کیا خیال ہے؟"
میں نے اسے چھیڑا۔
"شکار پر جھپٹنے والی بلی کی آنکھوں کی طرح چمکتی رہتی ہیں۔"
وہ بلند آواز میں بڑبڑایا۔ "تم نے یقیناً گن بوٹ پر مردوں کی کمزوری
اسے کیوں رکھا گیا ہے؟"
"عورت کیسی بھی ہو اُسے دیکھ کر جوان دلوں میں سنسنی دوڑنے

کی اشک پیدا ہوتی ہے۔" میں نے اُسے چڑانے کی نیت سے
ہنستے ہوئے کہا۔ "کہو تو اس سے تمہاری پنڈلیوں پہ شہد کی مالش
کرا دوں۔ تھوڑی ہی دیر میں ہرن کی طرح عرشے پہ قلانچیں
بھرنے لگو گے۔"

"مجھے معاف رکھو۔" وہ اپنے دونوں کانوں کو چھو کر بولا۔ "اس
کے چھوتے ہی میری پنڈلیوں پہ فالج کا اثر ہو جائے گا۔ معلوم
ہوتا ہے کہ یہ تم کو بھی دانہ ڈال رہی ہے۔"

"دانہ نادانوں کو ڈالا جاتا ہے اور میں اب اتنا نادان نہیں
ہوں۔ چاہو تو میں اسے تم سے شادی پہ آمادہ کر سکتا ہوں۔" میں نے
مسکراتے ہوئے کہا۔

"مجھے معاف رکھو!" وہ دونوں ہاتھ جوڑ کر بولا۔ "ہم لوگ
عورتوں کے پیچھے منڈلانے کو کسرِ شان سمجھتے ہیں۔ یہ ان کی ناز برداریاں
تم ہی کر سکتے ہو۔ جب ہی سب تمہیں گھورتی ہیں۔ میرے منہ
کوئی نہیں لگتی۔"

"شکر کرو آج تمہارے منہ بھی لگوا دوں گا۔ حسرتیں پوری ہو
جائیں گی۔" میں نے ہلکے سے قہقہے کے ساتھ کہا اور اس نے یوں
بُرا سا منہ بنا لیا جیسے اچانک اس کے دانتوں میں کوئی کڑوی کسیلی
چیز آگئی ہو۔

"اگر تم دونوں کو خلوت درکار ہو تو میں باہر جا سکتی ہوں۔"
ایلی نور نے اٹکا اٹکا کر آہستہ سے کہا۔ میں نے معنی خیز نظروں سے
سلطان شاہ کی طرف دیکھا پھر ایلی نور سے کہا۔ "خلوت تمہارے
ساتھ تو ہو سکتی ہے لیکن اس مرد کے ساتھ نہیں۔ اس پہ ہر وقت
وعظ و تلقین کا شوق سوار رہتا ہے۔ اس کا بس چلے تو تمہیں
اسی وقت سمندر میں پھنکوا دے۔"

میرے الفاظ پہ ایلی نور کا مسکراتا ہوا اسرار بھرا چہرہ کچھ اور
کھل اٹھا۔ "صورت سے ہی خوش خواہ اور تند خو نظر آتا ہے۔ سچ پوچھو
تو میں نے اپنی زندگی میں جو چند خوف ناک چہرے دیکھے
ہیں یہ ان میں سرِ فہرست ہے۔"

"ایسی خشک باتیں کر رہا ہے جیسے اپنی ماں کی کوکھ سے
بجائے پہاڑ کے ماتھے سے پیدا ہوا ہو۔" میں نے نرم لہجے میں
کہا۔ "لیکن اس کے باوجود مجھے اپنی جان سے زیادہ عزیز ہے۔"

"میں زیادہ گاڑھی انگریزی نہیں سمجھ سکتا لیکن یہ سمجھ رہا
ہوں کہ تم اس کے ساتھ مل کر مجھے مشتعل کرنے کی کوشش کر رہے
ہو۔" سلطان شاہ نے بھرائی ہوئی متاسفانہ آواز میں کہا۔ "لیکن تم
لکھ کر رکھو کہ یہ ساری حسین تتلیاں آہستہ آہستہ اُڑ جائیں گی اور آخر
میں صرف میں تمہارے ساتھ رہ جاؤں گا۔"

"جب ہاتھ میں جنبش اور گھٹنوں میں دم باقی نہ رہے تو سب
اکیلے رہ جاتے ہیں۔" میں تمہارے ساتھ مل کر عبادت کیا کروں گا۔
لیکن یہ خیال دل سے نکال دو کہ میں تمہارا مضحکہ اڑا رہا ہوں۔ دراصل
میں اس لڑکی سے مراسم بڑھا رہا ہوں کیونکہ اگلے چند روز تک
ہمیں بھی لو بنگ کسی ٹھکانے تک لے جانے والی ہے۔"

"تم نے کہا تھا کہ ایلی نور کے ذریعے بھی لا ابنگ تک رسائی کے
منصوبے پہ بریسٹ سے واپسی پہ غور کرو گے تو اس بارے میں کیا
سوچا ہے؟" بھی لا ابنگ کا ذکر آتے ہی وہ یک لخت سنجیدہ ہو گیا۔

"بریسٹ میں جو کچھ ہوا ابھی تک اس کے اثرات اعصاب
پہ باقی ہیں۔ پھر گن بوٹ سے گلو خلاصی کی فکر بھی ذہن پہ سوار ہو
گئی ہے۔ ان مسائل کے حل کے بعد ہی کچھ سوچا جا سکے گا۔" میں
نے کہا۔

"اولیفی اور ہیبراں کو کہاں بھیجا ہے تم نے؟" اس نے
پوچھتے ہوئے لہجے میں سوال کیا اور میں اسے گن بوٹ کی غیر قانونی
فروخت کے فوری امکانات سے آگاہ کرنے لگا۔

☆☆☆

دن طلوع ہو چکا تھا۔ فضا میں پوری طرح اجالا پھیل چکا
تھا لیکن سورج مشرقی اور مغربی بادلوں کے پیچھے چھپا ہوا تھا جس
کی وجہ سے سردی کا احساس بڑھ گیا تھا۔ اس وقت تک میں
بادل نخواستہ کافی دور نکل آیا تھا اور سمندر کا وہ ٹکڑا جہاں سے چلا
تھا لیکن وہاں تا حدِ نظر گن بوٹ کے علاوہ کوئی چیز متلاطم سمندر
کے سینے پہ موجود نہیں تھی۔

اس وقت گن بوٹ بہت سست روی کے ساتھ جنوب
مشرق کی طرف فرانسیسی ساحل کے متوازی سفر کر رہی تھی۔ ہماری
بائیں سمت بے کافی دور ساحلی پٹی نظر آ رہی تھی اور بعض اطراف میں
جھاگ اڑاتا ہوا یخ بستہ انگریزی پانی تھا جو موج در موج ساحل کی
طرف لپکا جا رہا تھا۔

میرے اضطراب کا سبب یہ تھا کہ اولیفی کافی دیر کی کوششوں
کے بعد ہیبراں کی ایک کال گرل کے فلیٹ پہ سوتے ہوئے خالد
کا سراغ لگانے میں کامیاب ہو گیا تھا۔ پہلے تو وہ لڑکی خالد کو بیدار
کرنے پہ آمادہ نہیں ہوئی لیکن اُسے اولیفی کے سامنے ہتھیار ڈالنے
پڑے۔ اولیفی نے رسمی کلمات کے تبادلے کے بعد جب خالد کی
ہے فائی پیشکش کے حوالے سے بات آگے بڑھائی تو اس کی نیند کا سارا
خمار کافور ہو گیا کیونکہ وہ اس وقت بھی گن بوٹ کی ضرورت
محسوس کر رہا تھا۔

اس کی دلچسپی بھانپتے ہی اولیفی نے اسے فوری طور پہ مل
بیٹھنے کا مشورہ دیا تھا جو خالد نے بڑے شوق سے قبول کر لیا۔
پہلے اس نے بیریس میں ہی ملنا چاہا تھا لیکن جب اولیفی نے اُسے

بتایا کہ وہ گن بوٹ سمیت خلیج بنگال میں موجود ہے اور فوری طور پر سودا طے کر کے گن بوٹ ڈلیور کرنے پر آمادہ ہے تو خالد دریں سمندر میں پہنچنے پر تیار ہو گیا۔

وہ ایک چھاپا مار جنگجو تھا اور ہر قسم کے حالات میں کام کرنے کا عادی تھا لہٰذا اس نے ویرین سے گن بوٹ تک پہنچنے کے لیے تین گھنٹے کی مہلت مانگی تھی۔ اس مدت کے بعد ہمیں مان تیس نامی گودی کے قرب و جوار میں اس کا انتظار کرنا تھا۔ خالد کا دیا ہوا وقت تقریباً گزر چکا تھا اور ہم مان تیس سے چند ناٹ آگے نکل آئے تھے۔ اسی لیے گن بوٹ کی رفتار سست کر دی گئی تھی اور میں بار بار عرشے پر آ کر سمندر کا جائزہ لے رہا تھا۔ میرا خیال تھا کہ خالد مان تیس سے کرائے کی کسی لانچ کے ذریعے ہماری گن بوٹ تک آئے گا اور سودا ہو جانے کی صورت میں اسی گودی میں گن بوٹ کی ڈیلیوری لینا پسند کرے گا تاکہ ہمارے ہٹنے کی تصدیق کے بعد وہاں سے اپنے عملے کی بھرتی کر کے گن بوٹ کو نئی منزل کی طرف روانہ کر سکے۔

میں چوتھی بار گردوپیش کا جائزہ لینے کے بعد عرشے سے نیچے اتر رہا تھا کہ اچانک فضا میں کسی انجن کی بھاری گونج سنائی دی جو تیزی سے قریب آتی جا رہی تھی۔ پھر دیکھتے ہی دیکھتے نیم فوجی ساخت کا ایک بھاری ہیلی کاپٹر گن بوٹ پر نمودار ہوا اور نیچی پرواز کرتا ہوا آگے نکلتا چلا گیا۔

میں تیزی کے ساتھ واپس عرشے پر آیا۔ اولینی اور میرین نے بھی میری تقلید کی۔ اس وقت ہم تینوں ہی مسلح تھے کیونکہ ہمیں خالد کے انتظار کے ساتھ ہی ساتھ ہر لمحے دشمن کی طرف سے مداخلت کا دھڑکا بھی لگا ہوا تھا۔

"یہ کون ہو سکتا ہے؟" میں نے دور سے دائرے کی صورت میں واپس آتے ہوئے ہیلی کاپٹر پر نظر جما کر تشویش زدہ لہجے میں کسی کو مخاطب کیے بغیر کہا۔

"ہو سکتا ہے کہ خالد ہی ہو... کوئی اور ہوتا تو پرواز اس قدر نیچی نہ ہوتی۔" اولینی بولا۔

"بہرحال اپنی گنیں سنبھال کر ہوشیار رہو۔" میں نے وسوسوں کو ذہن سے جھٹکتے ہوئے کہا۔ "ہمیں پوری طرح چوکنا رہنا ہو گا۔ وہ ہمارے حریف کے آدمی ہوئے تو بازی وہی جیتے گا جو وار میں پہل کر جائے گا۔"

"کاش میں نے خالد سے پوچھ لیا ہوتا کہ وہ گن بوٹ تک کیسے پہنچے گا کم از کم اس وقت کے اعصابی تناؤ سے تو نجات مل سکتی تھی۔" اولینی کا لہجہ ندامت آمیز تھا۔

ہیلی کاپٹر ایک طویل چکر کاٹ کر دوبارہ گن بوٹ کی طرف پرواز کرتا ہوا آیا تو اس کے نیچے سفید کپڑے کی ایک لمبی سی پٹی ہوا میں پھڑپھڑا رہی تھی جو واضح طور پر آنے والوں کی طرف سے دوستی کے پیغام کی علامت تھی۔ جواب میں اولینی نے فطری طور پر اپنی گن عرشے پر ڈال کر اپنے دونوں ہاتھ فضا میں تیز حرکت سے لہرانا شروع کر دیے۔

شاید اس کی حرکت دیکھ لی گئی کیونکہ سفید علامتی پرچم ہیلی کاپٹر سے جدا ہو کر تیز ہوا میں اڑتا ہوا سمندر میں جا گرا۔ اسی کے ساتھ ہیلی کاپٹر اچانک اوپر اٹھنا شروع ہوا اور اس کی الٹی رفتار یک بیک دھیمی ہو گئی۔ عین گن بوٹ کے اوپر آ کر ہیلی کاپٹر فضا میں معلق ہو گیا۔ اس کے پنکھوں کا شور اور ان سے پیدا ہونے والا ہوا کا دباؤ وحشت ناک تھا لیکن ان نازک لمحات میں ہم عرشہ چھوڑ کر نہیں جا سکتے تھے۔

ہمارے دیکھتے ہی دیکھتے ہیلی کاپٹر کے دروازے سے ایک لمبی رسی فضا میں اچھالی گئی اور پھر ایک تیس سال گزرا چست آدمی اس رسی کے سہارے تیز حرکت سے پھسلتا ہوا نیچے آنے لگا۔ اس کی مہارت اور پھرتی قابل دید تھی۔ آناً فاناً میں وہ دبلا پتلا فلسطینی نوجوان رسی چھوڑ کر عرشے پر کود چکا تھا۔ رسی اوپر کھینچی جانے لگی تھی اور ہیلی کاپٹر ایک تیز چکر لے کر تیزی کے ساتھ ساحل کی طرف پرواز کرتا چلا گیا تھا۔

فلسطینی نوجوان اولینی کو پہچان کر پرجوش انداز میں اس کی طرف لپکا اور اس سے بغل گیر ہو کر خالص عربی انداز میں اس کا رخسار چوم لیا۔ وہ دونوں بیک وقت ایک دوسرے کی مزاج پرسی کر رہے تھے۔ الگ ہوئے تو اولینی نے باری باری خالد کا مجھ سے تعارف کرایا۔ وہ آنی مین کے علاوہ میرے کسی نام سے واقف نہیں تھا لہٰذا میں نے خود ہی اپنا نام ڈیوڈ بتا دیا۔

"تم یہودی تو نہیں ہو؟" خالد نے میرا نام سنتے ہی چونک کر بے خوف لہجے میں سوال کیا۔ اس کے انداز سے بالکل بھی ظاہر نہیں ہو رہا تھا کہ وہ سمندر کے بیچ میں کچھ ایسے مسلح اجنبیوں کے درمیان موجود تھا جن کے مزاج اور مذہب سے وہ سراسر لاعلم تھا اور جو کسی بھی بات پر بگڑ جاتے تو اس کے لہو کے پیاسے ہو سکتے تھے۔

"یہودی ہی ہوں۔" میں نے اسے آزمانے کی نیت سے مسکراتے ہوئے طنزیہ لہجے میں کہا۔ "کیا اس سے کوئی فرق پڑتا ہے؟"

"صرف اتنا کہ مجھے تھوڑا سا محتاط رہنا ہو گا۔" وہ بے پروائی سے بولا۔ "میں فلسطینی ہوں اور اسرائیل کی وجہ سے یہودیوں کے بارے میں ہماری رائے کچھ اچھی نہیں ہے ورنہ یہودی بھی ہمارے لیے محترم اہل کتاب ہیں۔"

"محتاط کیسے رہو گے؟ تم تو شاید مسلح بھی نہیں ہو۔" میں نے اپنی بیم گن انگلیوں کے درمیان نچاتے ہوئے سوال کیا۔

"اسے جیب میں رکھ لو ڈیوڈ!" وہ ناصحانہ لہجے میں بولا۔ "میں ایک دوست کی دعوت پر یہاں آیا ہوں اس لیے غیر مسلح ہوں ورنہ بستر پر

بھی اسلحہ ہمارے جسموں سے جدا نہیں ہوتا ـــــ ہماری کلاشنکوف کو جہاد کرتے ہوئے نصف صدی ہونے والی ہے ہم موت سے نہیں ڈرتے، مکاری سے گھبراتے ہیں...... مجھے تم سے کوئی اندیشہ نہیں لیکن سودے بازی میں مجھے تمہاری مکاری سے ہوشیار رہنا پڑے گا۔"

"بہت دلیر ہو۔" میں نے کاٹ دار لہجے میں کہا۔

"خوف صرف موت کا ہوتا ہے اور ہم روز موت کے منہ میں ہاتھ ڈال کر اپنے لیے نئی زندگی حاصل کرتے ہیں پھر دلیر کیوں نہ ہوں گے"

"میں سب کی نہیں صرف تمہاری بات کر رہا ہوں۔" میں نے خیمے سے نیچے جانے والے زینوں کی طرف بڑھتے ہوئے کہا۔

"میرے بجائے اب گن بوٹ کی بات کرو۔" اس نے خوش دلی کے ساتھ موضوع تبدیل کر دیا۔ "میرے پاس وقت کم ہے اور میرا خیال ہے کہ یہ سودا تم ہی سے کرنا ہوگا۔"

"یہ کیسے سمجھ لیا تم نے؟" میرے ہمراہ زینہ اترتے ہوئے دلچسپی کے ساتھ سوال کیا۔

"تم بول رہے ہو اور دوسرے خاموش ہیں۔ یہی ایک بات تمہیں ان میں ممتاز کرنے کے لیے کافی ہے۔" اس نے بلا توقف میری بات کا جواب دیا تھا۔ "میری عمر پر نہ جاؤ، میں نے ہر روز ہر موسم کی زندگی کا تجربہ حاصل کیا ہے اور پورے یقین کے ساتھ اڑتی ہوئی چڑیا کے پر گن سکتا ہوں۔"

میں نے سمجھ لیا کہ میرا واسطہ کسی کمزور آدمی سے نہیں تھا۔ اس کے بعد میرے کیبن میں داخل ہونے تک سب خاموش ہی رہے تھے کیبن میں ایلی نور کسی بات پر سلطان شاہ سے الجھ رہی تھی لیکن ہمیں دیکھتے ہی فوراً خاموش ہو گئی۔

"میں نے سنا ہے کہ تم گن بوٹ حاصل کرنے کے خواہاں ہو؟" چند ثانیوں کے توقف کے بعد میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے خالد سے سپاٹ لہجے میں سوال کیا۔

"مل جائے تو اچھا ہے۔" اس نے بے پروائی سے کہا۔ "کیا مانگتے ہو اس کا؟"

"یہ کسی طرح آٹھ دس لاکھ ڈالر سے کم مالیت کی نہیں ہوگی۔" میں نے کاروباری انداز میں کہا۔ "ریڈار، وائرلیس، گن، آٹو میٹک سسٹم اور دوسری خوبیاں گنوانا بے سود ہے کیونکہ تم جانتے ہی ہو۔"

وہ ہنس پڑا۔ "اس کی مارکیٹ ویلیو تو شاید اس سے بھی زیادہ ہو لیکن یہ نہ بھولو کہ تم گن بوٹ بے قانونی حقوق کے ساتھ نہیں بیچ رہے۔ یہ چوری کے مال کا سودا ہے، جو مل جائے غنیمت ہوگا۔"

"پھر تم کیا دے رہے ہو؟" میں نے اس نوجوان سے بحث کو بے سود سمجھتے ہوئے کہا۔

"میری آفر سننے سے پہلے یہ سن لو کہ مجھے اس گن بوٹ کا تجربہ معلوم ہو چکا ہے ایدر یورپ کی سب سے مضبوط فورگ مافیا یعنی مشی کی ملکیت ہے۔ تم سے اس کا سودا کر کے میں ایک بہت بڑا جوا کھیلوں گا جس میں میری ہار بھی ہو سکتی ہے۔ زیر زمین دنیا کے عام کارندے تو مشی کے سائے سے بھی بچنے کی کوشش کرتے ہیں۔"

"ٹھیک کہہ رہے ہو۔" میں نے سرد اور سپاٹ لہجے میں کہا۔ "لیکن دس بیس ہزار میں بات نہیں بن سکے گی۔"

"اب میں اتنا احمق بھی نہیں ہوں، اگر تم دس آدمی ہو تو کم از کم اتنی رقم تو ہر ایک کے حصے میں آنا چاہیے کیونکہ خطرہ تم بھی مول لے رہے ہو۔ میں ڈھائی لاکھ ڈالر دینے کے لیے تیار ہوں۔"

"یہ رقم بہت کم ہے۔" ایلی نور نے احتجاج کیا۔

"لیکن تم میرا رسک بھی تو دیکھو، مجھے یہ بوٹ یہاں سے خلیج میں لے جانا ہے۔ مشی والوں سے کہیں بھی ٹکراؤ ہو گیا تو میری ساری رقم ڈوب جائے گی۔" اس نے سمجھانے کی کوشش کی۔

"پانچ لاکھ سے کم میں یہ سودا نہیں ہے گا۔" میں نے فیصلہ کن لہجے میں کہا۔ "اس پر رضامندی کے بعد ہی بات آگے چل سکے گی۔"

"بات تو آگے چلانا ہی ہوگی کیونکہ ہیلی کاپٹر مجھے لینے کے لیے واپس نہیں آئے گا۔ سودا مکمل ہونے کے بعد تم لوگ مجھے گن بوٹ سمیت مائیکیس پہنچا دو گے، وہاں میں ڈلیوری لوں گا۔" اس کے لہجے میں بلا کا اعتماد تھا۔

اس سے مختصر سی حجت ہوئی اور آخر کار پونے چار لاکھ ڈالر پر بات ٹھہر گئی۔ میرے کیبن میں موجود سب لوگوں نے ایک دوسرے سے ہاتھ ملا کر آپس میں سودے کی مبارکباد دی اور ایلی نور رنگین سیلوٹ کی باقی ماندہ بوتل اٹھا لائی۔

خالد نے جیب سے اینگلو سوئس بینک کی چیک بک نکال کر مطلوبہ رقم کا بیئرر چیک کاٹا اور میری طرف بڑھا دیا۔

"مجھے امید ہے کہ یہ باؤنس نہیں ہوگا۔" میں نے چیک لیتے ہوئے خوش خلقی کے ساتھ کہا اور خالد کا چہرہ ایک دم سرخ ہو گیا۔

"مجھے گالی مت دو ڈیوڈ۔" اس نے برہمی کے عالم میں کہا۔ "ذاتی طور پر میں بہت مفلس اور بے مایہ انسان ہوں لیکن ابو البحر کی جانب سے جب میں کوئی معاہدہ کرتا ہوں تو وہ موت سے زیادہ اٹل ہوتا ہے۔ آج تک میرا لکھا ہوا کوئی چیک بینک کو دوبارہ پیش کرنے کی نوبت نہیں آئی لیکن

ساری ادائیگیاں چیک ہی سے کرتا ہوں۔"

"یہ ضمانت میں بھی طلب کر سکتا ہوں۔" اولیفی نے کہا۔

"نہیں، تمہیں ضمانت لینے کی کوئی ضرورت نہیں۔" خالد نے تیز لہجے میں کہا۔ "ڈیوڈ کو اب بھی شبہ ہے تو میں چیک واپس لینے کو تیار ہوں۔ اپنی نیک نامی کی قیمت پر میں بڑے سے بڑا فائدہ بھی ٹھکرا سکتا ہوں۔"

"بہت گرم کسو بیڑی ہے تمہاری۔" میں نے اپنا گلاس اٹھاتے ہوئے کہا۔ "چلو گلاس اٹھا کر سودے کی خوشی کا جشن مناؤ۔ مجھے افسوس ہے کہ میرے الفاظ سے تمہاری دل شکنی ہوئی۔"

اس نے گلاس اٹھا کر مطمئن ہوتے ہوئے میرے گلاس سے ٹکرایا اور طربیہ ترکی کے چکھتے ہوئے بولا۔ "مجھے اندازہ تھا کہ تم چیک واپس نہیں کرو گے۔ یہودی آئے ہوئے مال کو کبھی نہیں چھوڑتا۔"

"چیف کو بتا دو کہ گن بوٹ کا رخ نان ٹیس کی طرف موڑ لے۔" میں نے اولیفی سے مخاطب ہو کر کہا۔ "لنگر انداز ہونے کے مقام کی نشاندہی خالد خود کرے گا۔"

"اگر تمہارا نا خدا تجربہ کار آدمی ہے تو اسے بتا دو کہ نان ٹیس کی گودی سے قدرے جنوب میں پرل بیچ پر لنگر انداز ہونا ہے، وہ کھاڑی محفوظ اور ویران رہتی ہے۔" خالد نے کہا۔

"پرل بیچ اور ویران رہتا ہے۔" میں نے حیرت سے کہا۔ "کسی زمانے میں وہاں اچھے موتیوں والی سیپیوں کی بہتات ہوتی تھی مگر اب ادھر سارا سمندری گند جمع رہتا ہے۔ اس لیے کوئی ادھر کا رخ نہیں کرتا لیکن نام پرانا ہی چلا آ رہا ہے۔"

"سب کچھ طے ہو گیا۔ اب یہ بتاؤ کہ تم گن بوٹ کو خلیج تک کیسے لے جاؤ گے؟" میں نے سوال کیا۔

"اسپین میں سین سبطین کے قریب بحری قزاقوں کی ایک ڈرائی ڈاک ہے جہاں نہایت رازدارانہ انداز میں بہت بڑے بڑے کام کیے جاتے ہیں۔ گن بوٹ چند دن وہاں رہنے کے بعد سمندر میں آئے گی تو تم بھی اسے شناخت نہیں کر سکو گے۔ رنگ و روغن سے لے کر اس کی ظاہری حالت تک بدل جائے گی اور یہ کسی نئے نام سے سمندر میں سفر کر رہی ہو گی۔"

"اور عملہ کہاں سے لاؤ گے؟"

"تم لوگ چاہو تو میں پورا پورا معاوضہ دینے کے لیے تیار ہوں۔ عملہ اسے بیتی کشتی کا عدد نان ٹیس میں مجھے صرف کپتان کا تقرر کرنا ہو گا، باقی عملہ وہ خود تلاش کر لے گا۔"

"ہم لوگ اب ایک بار بھی گن بوٹ پر نہیں ٹھہر سکتے۔ رنگ و روپ کی تبدیلی کے بعد بھی گن بوٹ ہماری وجہ سے پہچان لی جائے گی۔" اس میں تمہارے لیے خطرہ ہے گا۔ میں نے روپیش کش ٹال دی۔

وہ سودا بالکل غیر متوقع طور پر اتنا فانا میں ہوا تھا جس پر میں دل ہی دل میں بے حد مسرور تھا کیونکہ شکی کی گن بوٹ کو با لا ہی بالا فروخت کر ڈالنا کوئی معمولی کارنامہ نہیں تھا۔ اس طرح ہم نے نہ صرف ایک بہت بڑے خطرے سے جان چھڑا لی تھی بلکہ ایک خطیر رقم بھی ہماری تحویل میں آ گئی تھی۔

اس وقت میں گن بوٹ کے عملے کے ساتھ اپنا اگلا پروگرام طے کرنے کی ضرورت محسوس کر رہا تھا لہٰذا میں نے دو ٹوک انداز میں خالد کو بتا دیا کہ اس کی میرے کیبن میں موجودگی غیر ضروری تھی۔ وہ اس معاملے میں بھی فراخ دل ثابت ہوا اور بیلیراں نے ایک محافظ کو طلب کر کے خالد کو اس کے ہمراہ گن بوٹ کے معائنے کے لیے روانہ کر دیا جو اس وقت خالد کی ملکیت ہو چکی تھی۔

"مبارک ہو کہ تم نے گن بوٹ فروخت کر دی۔" خالد کے چلے جانے پر میں نے اولیفی سے کہا۔ "یہ خیال تم ہی کو آیا تھا اور پھر یہ انتہائی غیر یقینی انداز میں پورا بھی ہو گیا۔"

"تمہاری رہنمائی میں ذہن ہر وقت جاگتا رہتا ہے۔ مجھے خلش لیے آتی ہے کہ سین سبطین والی ڈرائی ڈاک میں گن بوٹ کے رنگ و روپ میں تبدیلی کرانے کا خیال مجھے کیوں نہ سوجھا۔ اس طرح ہم گن بوٹ کو اونے پونے فروخت کرنے سے بچ سکتے تھے اور ہمارے سروں پر منڈلاتا ہوا خطرہ بھی ٹل جاتا۔"

"یہ تمہاری بھول ہے۔" میں نے ترش لہجے میں کہا۔ "گن بوٹ کا حلیہ تبدیل ہو جاتا لیکن ہم اپنے چہرے کہاں لے جاتے۔ ساتھی بیٹھے ہیں تو کوئی بھی کہیں بھی پہچانا جا سکتا تھا۔ کوتر شی کے زشن بہت باد سوخ ہیں۔ انہیں ڈاک اور اس کے آدمیوں کے ذریعے گن بوٹ کے حلیے کے سارے کوائف معلوم ہو جائیں گے۔"

"پرل بیچ یہاں سے زیادہ دور نہیں ہے۔" ارنی لورنے دخل دیتے ہوئے کہا۔ "اگر ہم گن بوٹ چھوڑنے سے پہلے مستقبل کا پروگرام طے کر لیں تو بہتر رہے گا۔"

"تمہارا کیا حال ہے؟" میں نے اچانک سلطان شاہ کی طرف متوجہ ہو کر اردو میں سوال کیا۔

"دوڑ نہیں سکتا لیکن آسانی سے چل پھر سکتا ہوں۔" اس نے کہا۔ "رفتار بڑھاتے ہی توازن برقرار رکھنا مشکل ہو جاتا ہے اور میں لڑکھڑا کر گر پڑتا ہوں۔"

"کاش تم جلد از جلد نارمل ہوسکو۔ اب ہم پر تھوڑا سا سخت وقت آنے والا ہے۔" اردو میں اس سے یہ کہہ کر میں دوبارہ ان لوگوں کی طرف متوجہ ہوگیا جو میری زبان سے اگلا پروگرام سننے کے منتظر تھے۔

"ہمیں نان تیس میں اُترتے ہی ایک دوسرے سے الگ ہونا ہوگا۔" میرے الفاظ سنتے ہی ان کے بشروں پر بے چینی پھیل گئی اور وہ سوالیہ نظروں سے ایک دوسرے کی طرف دیکھنے لگے۔ اس ردِعمل کو بھانپتے ہی میں نے وضاحت کی۔

"ہم بظاہر ایک دوسرے سے الگ اور انجان ہوں گے لیکن ہمارا سفر ایک ساتھ جاری رہے گا۔ اس طرح ہم بہتر طریقے پر ایک دوسرے کی حفاظت کرسکیں گے۔ میں نان تیس پہنچتے ہی خالد کی معرفت چیک کے بدلے نقد رقم حاصل کرنے کی کوشش کرتا ہوں تاکہ آزادانہ گزارے کے لیے کچھ رقم آپس میں بانٹ سکیں۔ ہم نان تیس میں رُکنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتے۔ ہمیں وہاں سے فوراً ہی کسی قریب ترین شہر کی طرف کوچ کرنا ہوگا جہاں ٹھہر کر ہم اپنے سفری کاغذات تیار کرسکیں۔"

"ہم سب کے سفری کاغذات تو مکمل ہیں۔" بولینی نے میری بات کاٹ کر کہا۔ "اس کے بغیر ہم گن بوٹ پر سفر ہی نہیں کرسکتے تھے۔"

"ضرور ہوں گے مگر میرے اور میرے ساتھی کے کاغذات بنوانا ہوں گے۔ اسی اثنا میں ہم فیصلہ کریں گے کہ دشمن کو جُل دینے کے لیے کس محاذ کی طرف پیش قدمی کی جائے۔"

وہ گفتگو کرتے ہوئے میں نے دانستہ کنگ لائنز والے جمی لائیڈ کا ذکر کیا نہ ہی اپنی لوو کو اس گفتگو میں ملوث کیا کیونکہ ان سے بات کرتے ہوئے میرے ذہن میں ایک نیا نقشہ جنم لے چکا تھا۔

"نان تیس سے کسی غیر معروف شہر میں جانے کے بجائے پیرس جانا بھی مناسب ہوگا۔" اولینی نے رائے دی۔ "وہ انسانوں کا سمندر ہے اور وہاں دُنیا کے گوشے گوشے سے جانے جانے کے سیاح آتے ہیں۔ ان کی بھیڑ میں ہمارا وجود محسوس بھی نہ ہوسکے گا۔ چھوٹے شہر میں ہم سب کا بیک وقت داخلہ راز نہیں رہ سکے گا۔"

"ٹھیک ہے۔" میں نے اس کا مشورہ قبول کرلیا۔ "نان تیس سے ہم پیرس ہی جائیں گے۔"

اسی لمحے انٹرکام کی گھنٹی بج اٹھی۔ رعبراب نے پیغام سننے کے بعد بتایا کہ خالد گن بوٹ سے ایک اہم فون کال کرنا چاہ رہا تھا کہ پیرل بیچ کے غلیظ اور ویران ساحل پر سواری کا بندوبست کرسکے۔ میں اولینی کو ساتھ لے کر ریڈیو روم کی طرف ہولیا۔

اولینی نے اپنے آپریٹس پر خالد کا دیا ہوا نمبر ملا کر ریسیور اُسے تھما دیا۔ سلسلہ ملتے ہی خالد نے عربی میں گفتگو کرنا شروع کی اور چند فقروں کے تبادلے کے بعد سلسلہ منقطع کردیا۔

"کہاں بات کی ہے تم نے؟" میں نے اس سے سوال کیا۔

"نان تیس ہی سے سواری کا بندوبست کیا ہے۔ پرل بیچ پر ایک کوسٹر ہمارا انتظار کرے گی۔" اس نے کہا۔ "تاکہ ہم نان تیس میں زیادہ دیر رکنے کے بجائے فوراً شہر روانہ ہوسکیں۔"

"شاید ہم بینکاری کے اوقات ختم ہونے سے پہلے ہی نان تیس پہنچ جائیں گے۔" میں نے بامطلب لہجے میں کہا۔

"ہاں لیکن یہ خیال کیسے آگیا تم کو؟ نان تیس میں ٹریولرز چیک کی کوئی برانچ نہیں ہے۔" وہ فوری طور پر بات کی تہ تک پہنچ جانے میں یدطولیٰ رکھتا تھا۔

"لیکن ہمیں فوری طور پر رقم کی ضرورت ہوگی۔ نان تیس سے ہماری راہیں جدا ہوجائیں گی۔ ہم زیادہ دیر اکٹھے رہ کر کشتی والوں کے کسی عتاب کا شکار نہیں ہونا چاہتے۔" میں نے اپنی آئی ڈین کی حیثیت کو فراموش کرتے ہوئے کہا۔

"بداعتباری سے مجھے نفرت ہے لیکن تمہاری مجبوری میرے لیے قابلِ فہم ہے۔ میں نان تیس پہنچ کر تمہیں کہیں نہ کہیں سے پوری رقم نقد دلوا دوں گا۔ معمولی سود پر کوئی بھی ساہوکار میرا چیک خرید لے گا لیکن ایک روز کے سود کی رقم تمہیں اپنی گرہ سے ادا کرنا ہوگی۔ میرے چیک کی شاخیں صرف پیرس اور مارسیلز میں ہیں۔ وہاں سے چیک کل ہی کیش ہوسکے گا۔" اس نے کہا اور میں نے بلا کسی حیل و حجت کے اس کی شرط تسلیم کرلی۔

پرل بیچ شاید اس علاقے کا سب سے گندا اور اُجڑا سا علاقہ تھا۔ خوبصورت نام والے اس بدنما علاقے میں دور ہی سے فضا میں بدبو کا احساس ہونے لگا تھا۔ عرشے پر آکر جائزہ لیا تو پتا چلا کہ کوڑے کے ڈھیروں کا دہ ڈرموں اور خالی بوتلوں سمیت سارا سمندری کچرا اسی علاقے کی سمت آیا تھا اور رجب نے اطلاع دی کہ وہاں ساحل تک رسائی ناممکن تھی۔ ورنہ پریشانی کی صورت میں گن بوٹ ریت میں دھنس سکتی تھی لہٰذا ہدایت کے بعد ساحل سے تقریباً پچاس گز دور گن بوٹ کو ٹھہرا کر سمندر میں لنگر ڈال دیا گیا۔

مجھے تشویش تھی کہ اس گہرے پانی سے ساحل تک کیسے

پہنچا جا سکے گا۔ موسم سخت ناموافق اور سمندر گندا ہونے کی وجہ سے مقررہ مسافت طے کرنے کا فیصلہ درست ہی تھا۔ دوسری صورت یہ بھی کہ وہیں ٹھہر کر لنگر کی پروا کیے بغیر پانی اترنے کا انتظار کیا جاتا اور پھر ڈیڑھ دو فٹ گہرے پانی میں چلتے ہوئے ساحل تک رسائی حاصل کی جا سکتی تھی لیکن بوٹ کا انجن وغیرہ بند کرنے کے بعد جب جیٹ نیوی گیٹر ڈارلین کے ساتھ لائف بوٹ کی طرف متوجہ ہوا تو میری ساری تشویش رفع ہو گئی۔ لائف بوٹ بہت کشادہ تھی اور ایک ہی پھیرے میں سب کو بہ آسانی ساحل پر پہنچا سکتی تھی۔

رسیوں کی مدد سے لائف بوٹ سمندر میں اتارنے کے بعد رسیوں ہی کی سیڑھی نیچے لٹکائی گئی۔ سب سے پہلے ربیرال نے نیچے جا کر لائف بوٹ کو سنبھالا۔ اس کے بعد دیگر سب لوگ گن بوٹ سے لائف بوٹ میں منتقل ہو گئے۔ مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ سلطان شاہ کو غیر متوازن سیڑھی سے اترنے میں کوئی ناقابل برداشت دشواری پیش نہیں آئی تھی۔

پتواروں کی مدد سے لائف بوٹ کو کھیتے ہوئے ہم چند منٹ میں ساحل پر پہنچ گئے۔ گن بوٹ کے عرشے کی بلندی سے لائف بوٹ پر آنے اور سمندر کی سطح سے اٹھنے والے تیز جھکولوں نے طبیعت کو بہت مکدر کیا تھا لیکن اس وقت ہمارے پاس اپنے دل پر جبر کرنے کے سوا کوئی چارہ نہیں تھا۔

ساحل پر اترنے کے بعد ربیرال دو محافظوں کے ساتھ پلاسٹک سے بنی ہوئی لائف بوٹ کو ساحل پر گھسیٹتا ہوا پانی سے بہت دور خشکی میں لے گیا تاکہ لائف بوٹ پانی کے ریلے میں سمندر میں واپس نہ جا سکے۔ پھر ہم سب خالد کے پیچھے ہو لیے جو ساحل سے آگے ریتیلے ٹیلوں کی طرف جا رہا تھا۔

ٹیلوں کی ڈھلان پر پہنچے تو ہمیں دوسری طرف نشیب میں ہلکے نیلے رنگ کی کوسٹر کھڑی تھی اور ہم سب ریتیلی زمین کو عبور کرتے ہوئے اسی طرف چل دیے۔

کوسٹر میں ڈرائیور مقامی معلوم ہو رہا تھا لیکن اس کے ساتھ ایک عرب بھی آیا ہوا تھا جو خالد سے بہت تپاک سے ملا اور ہمارے سوار ہوتے ہی سفر کا آغاز ہو گیا۔

نانت نہیں کوئی جدید یا بڑا شہر نہیں تھا۔ یہاں کی زندگی پر دیہاتی طرز کی چھاپ ہر طرف نمایاں نظر آ رہی تھی۔ نیچی چھتوں اور پرانی ساخت کے دو منزلہ مکانوں اور بازاروں کے بیچ ہموار صاف ستھری سڑکوں سے گزرتے ہوئے آخر کار کوسٹر ایک پارک کے قریب ٹھہر گئی جہاں زیادہ بھیڑ بھاڑ نہیں تھی۔

باقی لوگوں کو گاڑی میں چھوڑ کر خالد نے مجھے ساتھ لیا اور چند تنگ گلیاں عبور کرنے کے بعد ہم پرانی وضع کے ایک تنگ سے بازار میں پہنچ گئے جہاں بھری پڑی دکانوں میں ہر طرح اور جنس کے خریداروں کا کافی ہجوم تھا۔ خالد کے کہے بغیر مجھے اندازہ ہو گیا تھا کہ ہم رقم کے بندوبست کے لیے جا رہے تھے۔

”یہ کوسٹر کرائے کی ہے؟“ راستے میں موقع پا کر میں نے اس سے سوال کیا۔

”ہاں یہ کرائے کی ہی ہے۔ بندوبست میرے دوست نے کیا ہے۔“

”کیا یہ ممکن ہے کہ ہم یہاں سے فارغ ہونے کے بعد اسی گاڑی میں پیرس تک جا سکیں؟ اس طرح ہم گاڑی بدلنے اور لوگوں کی نگاہ میں آنے سے بچ جائیں گے۔“

”میرا خیال ہے کہ اس میں کوئی حرج نہ ہو گا۔“ اس نے بے پروائی سے کہا۔ ”اسے معقول کرایہ دے کر تم کہیں بھی لے جانے پر آمادہ کر سکو گے۔“

پھر وہ اچانک ہی تنگ دروازوں والی ایک نیم تاریک پارچہ فروشی کی دکان میں گھس گیا جس کا اختتام ایک چھوٹے سے دفتر پر ہوا تھا جہاں دو افراد موجود تھے جنھوں نے قدرے حیرت کے ساتھ خالد کا استقبال کیا اور مجھے استفہام آمیز نظروں سے گھورنے لگے۔

”یہ میرا ساتھی ڈیوڈ ہے۔“ خالد نے ان دونوں سے باری باری ہاتھ ملاتے ہوئے میرا تعارف کرایا۔ ”تمہیں اس سے خائف ہونے کی ضرورت نہیں کیونکہ یہ تمہیں لوٹنے کے لیے نہیں آیا ہے۔“

انھوں نے نیم رسمانہ انداز میں مجھ سے بھی ہاتھ ملائے اور میز کے سامنے پڑی ہوئی ساگوان کی کرسی پر بیٹھنے کا اشارہ کیا۔ خالد نے ان سے میرا تعارف انگریزی میں کرایا تھا پھر ان سے فرنچ میں گفتگو کرنے لگا جو غالباً ان دونوں کے لیے زیادہ سہل اور قابل فہم تھی۔ چند منٹ کی گفتگو کے بعد خالد نے مجھ سے ارشاد کا دیا ہوا چیک طلب کیا۔ ان میں سے سن رسیدہ شخص کی طرف بڑھایا جو موٹے شیشوں والی عینک کے پیچھے سے کاغذ کے اس بیش قیمت پرزے کا معائنہ کرنے لگا۔

”سوئس کے ایک ہزار ڈالر کاٹ کر یہ بقیہ نوٹوں کی صورت میں تین لاکھ چھ ہزار ڈالر بنتے ہیں۔“ خالد نے مجھے آگاہ کیا۔ ”یہ بہت بڑی رقم ہے لیکن اس قصبے میں اتنی بڑی رقم غیر ملکی کرنسی میں اور نقد نہیں مل سکے گی۔“

میں نے ایک لمحے کے لیے سوچا کہ جب میں پیرس جا رہا تھا تو وہ چیک اگلے دن وہاں کیش کرا سکتا تھا لیکن رقم ہاتھ آنے میں تاخیر میرے پروگرام سے میل نہیں کھاتی تھی اس لیے میں نے خاموش رضامندی

ظاہر کر دی اور ان دونوں نے اپنے دفتر کا دروازہ بند کر کے اندر سے کنڈی چڑھا دی۔

اسی کمرے میں کتابوں کے نیچے دبی ہوئی ایک آہنی الماری تھی جس میں سے ایک تھیلا میری طرف بڑھا کر سن رسیدہ شخص نے احتیاط کے ساتھ ڈالرز کے بڑے نوٹوں کی سربمہر گڈیاں میرے سامنے ڈھیر کرنا شروع کر دیں۔

دس ہزار ڈالر کی ایک گڈی جیب میں ڈال کر باقی رقم میں نے گڈیاں گن کر تھیلے میں بھر لیا اور ہم ان دونوں کو الوداع کہہ کر وہاں سے روانہ ہو گئے۔ میرے لیے خالد کی وہ ساکھ حیرت ناک ثابت ہوئی تھی۔ ان لوگوں نے اس کے لکھے ہوئے چیک کو پورے احترام کے ساتھ قبول کیا تھا۔

میرا خیال تھا کہ خالد گن بوٹ کے سودے کے تحت پیرس سے وہاں پہنچا تھا اس لیے ہمارے ساتھ ہی پیرس جائے گا لیکن وہ کورسز لانے والے عرب سے ہمارے پیرس تک سفر کی بات طے کر کے وہیں اتر گیا کیونکہ گن بوٹ عملے کے بغیر سمندر میں کھڑی ہوئی تھی اور وہ اس پر جلد از جلد عملہ تعینات کرنے کے لیے سپین سپلیمنٹ روانہ کرنا چاہتا تھا۔

نالی تھیس کے مضافات سے باہر نکلتے ہی میں نے دس ہزار ڈالرز کی گڈی اولینی کے حوالے کر دی۔ ”ایلی نور میرے ساتھ رہے گی تو اس کے اخراجات میں ادا کروں گا۔ تم فی الحال اپنے آدمیوں کو اخراجات کے لیے ایک ہزار ڈالر فی کس دے دو۔ جو رقم بچے وہ معاوضے کے طور پر تمہاری اور شمبراں کی ہے۔“

”رقم کا شکریہ۔“ اولینی نے گڈی سنبھالتے ہوئے کہا۔ ”لیکن پیرس سے آگے ہمارا پروگرام کیا ہو گا؟“

”یہ کسی بھی وقت طے کر لیا جائے گا۔“ میں نے بے پروائی کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا۔ ”ہم سب کسی ایک ہی علاقے میں الگ الگ ہوٹلوں میں ٹھہریں گے تاکہ رابطہ برقرار رکھنے میں آسانی رہے اور کسی کے ساتھ کسی بھی ٹریک کی وجہ سے دوسروں پر کوئی عتاب نازل نہ ہو۔“

پیرس اولینی کے لیے نیا شہر نہیں تھا اس کے مشورے پر میں نے پارک ہوٹل میں ٹھہرنے کا ارادہ کر لیا جو متوسط درجے کا ہوٹل تھا اور ہم وہاں کسی کی توجہ کا مرکز بنے بغیر آسانی چند روز قیام کر سکتے تھے۔ اس ہوٹل کا منیجر اولینی کا شناسا تھا اور مجھے پوری امید تھی کہ اس کی سفارش پر میرے یا سلطان شاہ کے شناختی کاغذات کا مسئلہ نہیں اٹھایا جائے گا۔

آرام دہ کروزر میں ہیزان ہونے کی وجہ سے ہمارا وہ سفر بہت خوشگوار ثابت ہوا۔ موسم سرما کے باوجود سارا راستہ ہی سرسبز کھیتوں اور باغات سے گھرا ہوا تھا اور کروزر جب پیرس میں داخل ہو گئی تو نالی تھیس کے برعکس قدیم اور جدید طرز زندگی کا ایک پرشکوہ منظر نظر آ رہا تھا۔

بھری پُری اور بارونق شاہراہوں سے گزرنے ہوئے کروزر پارک ہوٹل کے سامنے ٹھہر گئی۔ ڈرائیور کا معاوضہ پہلے ہی ادا کیا جا چکا تھا لہٰذا میں سلطان شاہ، ایلی نور اور اولینی کے ہمراہ فوراً ہی گاڑی سے اتر گیا۔

پارک ہوٹل کے منیجر سے اولینی کی شناسائی بہت گہری تھی اس لیے ہمیں کسی بھی پوچھ گچھ کے بغیر نہایت آسانی کے ساتھ ہوٹل میں ایک بڑا کمرہ مل گیا جس میں خوش قسمتی سے تین بستر تھے۔ ہمارے وہاں قیام کا بندوبست کر کے اولینی فوراً ہی چلا گیا۔ ہمارے درمیان یہ طے ہو چکا تھا کہ دیگر افراد اپنے ٹھکانوں سے پارک ہوٹل فون کر کے مجھے اپنے پتے اور فون نمبروں سے آگاہ کر دیں گے تاکہ میں فوری ضرورت کے تحت ان سے رابطہ قائم کر سکوں۔

”گن بوٹ سے بھی جان چھوٹ گئی۔ اب کیا پروگرام ہے تمہارا؟“ کمرے میں پہنچتے ہی ایلی نور نے جھنڈلوں سمیت بستر پر دراز ہوتے ہوئے سوال کیا۔

”مجھے اب ایک نئی فکر لاحق ہو گئی ہے۔ اولینی کے بارے میں کیا رائے ہے تمہاری؟“ میں نے ایک سوچے سمجھے منصوبے کے تحت اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

”مخلص اور بہادر آدمی ہے۔“ وہ چونک کر بولی۔ ”میرا تو اندازہ ہے کہ تم خود بھی اسے پسند کرنے لگے ہو۔“

”پسند ضرور کرنے لگا تھا لیکن وہ لالچی معلوم ہوتا ہے۔ جب تک ہم سب اکٹھے رہتے تھے ان کی ایک ایک پل کی مصروفیات پر نظر رکھتا تھا مگر اب وہ خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔ جب سے میرے پاس رقم آئی ہے اس کے تیور کچھ بدلے ہوئے نظر آ رہے ہیں۔ میرا اندازہ ہے کہ وہ رقم حاصل کرنے کی ہر ممکن کوشش کرے گا۔“

”شاید اب تم کوئی نئی کہانی سوچ رہے ہو۔“ سلطان شاہ نے اردو میں کہا۔ ”تمہارے تیور کچھ اچھے نظر نہیں آ رہے ہیں۔“

”میں سوچ رہا ہوں کہ اب اس پورے جلوس کو ساتھ لیے پھرنے کی کیا ضرورت ہے۔ جس نے ان سے کام لے لیا اب وہ زندہ رہیں یا مارے جائیں، میری صحت پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔ ایلی نور ابھی بھی ہمارے کام آ سکتی ہے اس لیے اسے میں نے ساتھ رکھا ہے۔“

”تمہیں اس پر شبہ تھا تو پھر اس ہوٹل میں ہرگز نہ ٹھہرنا چاہیے تھا۔“ ایلی نور بولی۔ ”یہاں اسے اپنی من مانی کرنے کی زیادہ آزادی ہو گی۔“

”ہم اسی وقت یہاں سے غائب ہو سکتے ہیں۔“ میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ ”میں اسے اپنی طرف سے ہوشیار نہیں کرنا چاہتا تھا پھر کیا پتا کہ وہ بھی تو شمس ہی کا آدمی ہو اور

میں تمہارے لیے خراب کی ہے۔"

"کسی جواب کی ضرورت نہیں۔" میں نے سخت لہجے میں کہا۔ "میں تمہارا آئی جی ہوں لیکن موجودہ حالات میں، میں خود ایسی بے یقینی کا شکار ہوں کہ اپنے سائے پر بھی بھروسا نہیں کر سکتا۔ تمہارے لیے میں نے جو کچھ کہا وہ تمہارے کسی عمل کا رد عمل نہیں تھا بلکہ خود میرے ذہن پر چھائے ہوئے خدشوں کا نتیجہ تھا...... تم جاکر انہیں ان سے آرام کروا سکتے ہو جو کچھ پوچھنا تھا وہ میں پوچھ چکا۔ اب اس معاملے میں مغز زنی بالکل بے سود ہے۔"

اس نے سر کو خم دے کر اپنا دایاں ہاتھ پیشانی تک اٹھایا اور تعظیمی انداز میں کمرے سے باہر نکل گیا۔

"مجھے محسوس ہو رہا ہے کہ اب تمہارے اعصاب پر خوف طاری ہونے لگا ہے جس کی وجہ سے تم اپنے سائے سے بھی بھڑک رہے ہو۔" کمرے کا دروازہ بند ہوتے ہی ایلی نور بولی۔

"تم کہاں کھو گئی ہو؟" اچانک غیر متوقع طور پر سلطان شاہ گفتگو میں دخل اندازی کر بیٹھا۔ "خوف اور دہشت تو جم چکے ہیں، یہ سب کام کرنے کی علامتیں ہیں۔ بس تم دیکھتی جاؤ کہ اب کیا ہوتا ہے۔ ارلینی کی گردن بچ گئی ہے لیکن جلد ہی کسی مردود کی شامت آنے والی ہے۔"

"کس مردود کا ذکر کر رہے ہو تم؟" ایلی نور نے حیرت سے پوچھا۔

"کچھ نہیں۔" میں نے بے پروایانہ انداز میں بات ٹالتے ہوئے کہا۔ "اسے ہر وقت کنگ لائنز والے مجرم لائیڈ کی تباہی کے خواب آتے رہتے ہیں جو شمن کے بچ جانے کے کاروبار پر قابض ہونے کی تیاریاں کر رہا ہے۔"

"کاروبار؟" ایلی نور نے پرخیال انداز میں دہرایا اور چند ثانیوں کے سکوت کے بعد بولی۔ "کیا تم نے یہ لفظ سوچ سمجھ کر استعمال کیا ہے؟"

"اچھی طرح سوچ سمجھ کر۔" میں نے کہا۔ "کیا تمہیں اس پر کوئی اعتراض ہے؟"

"ہم جو کچھ کر رہے ہیں وہ ہمارا روزگار تو ضرور کہا جا سکتا ہے لیکن اسے کاروبار نہیں کہا جا سکتا۔" ایلی نور کا لہجہ سنجیدہ تھا۔

"تم جیسی بڑی پرانی باتیں کر رہی ہو۔ آج کل قدریں بدل چکی ہیں۔ ملاوٹ، بے ایمانی اور چور بازاری کے بغیر کاروبار کا تصور ویسا ہی رہ گیا ہے جیسے پانی کے بغیر کنوئیں کا تصور۔ آج کل ہمارے معاشرے میں وہ جرائم بھی اس وقت تک باعزت کاروبار سمجھے جانے لگے ہیں جب تک وہ قانون کی گرفت میں نہ آئیں اور جو ابھی تک قانون سے کوئی بڑا تصادم مول لیے بغیر بیت کامیابی کے ساتھ ...ش زندگی گزار رہے ہیں۔"

"شاید تم ٹھیک کہہ رہے ہو کیونکہ ہم تاریخ کے جس عہد میں جی رہے ہیں لوگ صرف نتائج پر غور کرتے ہیں۔ اس سے کسی کو غرض نہیں کہ وہ نتائج کیسے حاصل کیے گئے۔" وہ مفصل لہجے میں بولی۔ "اگر تمہارے پاس سرمایہ ہے تو تم کامیاب انسان ہو۔ کوئی یہ پوچھنے کی جرأت نہیں کرے گا کہ تم نے وہ پیسہ کس کا گلا کاٹ کر حاصل کیا ہے یا ہیروئن کی اسمگلنگ میں کمایا ہے۔ اسی پیسے کے بل پر تم معزز، محترم اور مصنف سمجھے جاؤ گے۔"

"شاید تمہارے اندر سوئی ہوئی وہ پرانی ایلی نور پھر جاگ رہی ہے جس نے سیدھا سادہ ایک امیر البحر کی رفاقت کو بے اعتنائی سے ٹھکرا دیا تھا۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔

"مشکل یہی ہے کہ وہ ایلی نور آج تک نہ سو سکی۔" اس نے پھیکی مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "وہ شخص تو تم سے بھی کوئی نہیں ہے بلکہ امیر البحر تو میرے آقا کا دوست تھا لیکن تم میرے لیے سراسر اجنبی تھے۔ تمہارے وجود کی مقناطیسی کشش نے مجھے بے خود کر دیا اور اب میں تمہارے اشاروں کی غلام ہوں۔ اس غلامی پر میرا سوال ندامت کے بجائے خوشی سے سرشار ہے کیونکہ یہ میں نے جانتے بوجھتے ہوئے اپنی مرضی سے قبول کی ہے۔"

"میرے وجود کی کشش میں شاید میرا آئی جی ہونا بھی خصوصیت پیدا کر سکا تھا۔" میں نے سگریٹ کا گہرا دھواں فضا میں بکھیرتے ہوئے ہنس کر کہا۔

"آئی جی ہونے سے صرف اتنا فرق پڑا کہ تم اپنے لمحوں میں سمٹ گئے ورنہ پسند اور ناپسند کا تعلق ان سطحی باتوں سے نہیں ہوتا۔ ایک ایڈمرل اپنی جگہ آئی جی سے کہیں زیادہ معروف اور طاقتور ہوتا ہے۔"

"مجھے خوشی ہے کہ تمہارے فیصلے سوچے سمجھے ہوتے ہیں جن کا شاید تمہارے پاس دلائل بھی ہوتے ہیں ورنہ اس عمر کی عورتیں عموماً وقتی جذبات کے ریلے میں بہہ کر احمقانہ فیصلے کرتی ہیں اور چند لمحوں کے لیے بھی ان کا دفاع نہیں کر سکتیں۔ ابتدا میں، میں نے اندازہ لگایا تھا کہ تم میرے متعلق کسی بھی نادیدہ آئی جی کے عشق میں مبتلا تھیں اور اس حیثیت میں مجھے سامنے دیکھتے ہی تم نے مجھ پر اپنی محبتوں کی بارش کر دی۔"

"ابتدائی اندازے تمام طور پر غلط ثابت ہوتے ہیں۔ اب تم یہی دیکھ لو کہ آئی جی کی حیثیت سے تمہارے کئی فیصلے میرے لیے الجھن کا باعث بنے ہوئے ہیں لیکن میں نے تم سے اس بارے میں ایک لفظ تک نہیں پوچھا۔ بے چارہ وحید اتھارٹی کی تعریف کیے جا رہی ہے جو ہوگا وہ دیکھا جائے گا۔"

"کون سے فیصلے؟" میں نے چونک کر سوال کیا۔

"چھوڑو ان باتوں کو۔" وہ بالواسطہ میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے بولی۔ "پتا نہیں یہ بات کیوں میری زبان پر آ گئی میں نے خود کو تو

رحم و کرم پر چھوڑ دیا ہے۔ جیسا کہو گے اسی طرح کرتی جاؤں گی۔"

"میں آلۂ کار ضرور ہوں لیکن ہمارے اور تمہارے درمیان ایک ذہنی تعلق پیدا ہو چکا ہے اس لیے ہم کھل کر بات کر سکتے ہیں۔ یہ تمہاری ہی تمہاری تنقید بھی میں قبول کر لوں گا البتہ ڈسپلن کی خاطر دوسروں کے سامنے مجھے سخت رویہ اختیار کرنا پڑتا ہے۔ اس وقت تم کھل کر بات کر رہی ہو۔" میں نے فراخ دلی سے کہا اور درحقیقت یہ تھی کہ الپی نور کی ان باتوں نے مجھے پریشان کر دیا تھا اور میں جاننا چاہتا تھا کہ وہ ان کوتاہیوں سے واقف ہوتا جا رہا تھا جن کی طرف الپی نور نے اشارہ کیا تھا۔

"نہ جانے کیوں مجھے یہ احساس ہو رہا ہے کہ تم آلۂ کار ہونے کے باوجود اس وقت تنظیم کے مفادات کے خلاف جا رہے ہو۔" اس نے جھجکتے ہوئے کہا۔ "لیکن میرے سامنے ہیں وہی حالات اور واقعات ہیں جو مجھے بتائے گئے ہیں ان سے آگے جو کچھ ہو سکتا ہے وہ صرف تمہارے علم میں ہے۔ ہو سکتا ہے کہ تمہاری نگاہ آخری نتائج پر ہو جو موجودہ نقصانات کے باوجود آخر کار شی کے لیے سود مند ثابت ہوں گے۔"

"تمہارا جواز درست ہے لیکن پھر بھی میں تمہاری زبان سے ایسے اقدامات کی نشاندہی کرانا چاہتا ہوں۔" میں نے اپنی اضطراری کیفیت پر قابو پاتے ہوئے اصرار کیا۔

"سب سے پہلا تو گن بوٹ کی فروخت کا معاملہ ہے۔" اس نے ذرا سے توقف کے بعد زبان کھولی۔ "میں تصور بھی نہیں کر سکتی تھی کہ تم اسے یوں اونے پونے داموں پر فروخت کر دو گے۔ دوم یہ کہ تم شروع سے اب تک شی کے ہنگ کانگ سے رجوع کرنے سے گریز کرتے آ رہے ہو۔ میں اس کا کوئی سبب سمجھنے سے قاصر ہوں۔"

"معاملات کی بات بالکل سیدھی سی ہے۔" میں نے اوپری دل کے ساتھ ایک کھوکھلا قہقہہ لگا کر کہا۔ "بریسٹ کے بحری اڈے پر دشمن کے آدمی موجود تھے میں انہیں اپنی طرف سے ہوشیار نہیں کرنا چاہتا تھا۔ پھر ان لوگوں کے ساتھ ہی وہ اڈا بھی تباہ ہو گیا۔ جب شی کے دشمنوں کو اپنے ہرکاروں کی طرف سے کوئی اطلاع نہیں ملے گی تو انہیں تشویش ہوگی اور وہ اپنے وسائل گن بوٹ کی تلاش پر مامور کر دیں گے۔ اس لیے گن بوٹ مخدوش ہو گئی تھی۔ مجھے سمندر میں اس کی تباہی سے بہتر تھا کہ جو رقم ہاتھ آ سکے وہ حاصل کر لی جائے۔ اس اقدام سے شی کو کوئی نقصان نہیں ہوا کیوں کہ ہم... انشورنس سے بیمے کی پوری رقم وصول کر لیں گے...."

"بیمے والی بات میرے ذہن میں نہیں آ سکی تھی۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولی۔ "لیکن رقم مل جانے کے باوجود ہم فوری طور پر گن بوٹ کا متبادل تلاش نہ کر سکیں گے۔ وہ میرے اعتبار سے اپنی مثال آپ تھی۔"

"اس کے نہ ہونے سے شی کی سرگرمیوں پر کوئی اثر نہیں پڑے گا۔ اصل نکتہ یہ ہے کہ شی کے سارے معاملات رازداری کے ساتھ طے پاتے ہیں۔ گن بوٹ کے غائب ہونے کا معاملہ بھی اخبارات وغیرہ میں نہیں آئے گا اور شی کے دشمنوں پر گن بوٹ کا نفسیاتی دباؤ باقی رہے گا اور وہ شی کی سرگرمیوں کے لیے کوئی خطرہ پیدا نہیں کر سکیں گے جس کے سدِ باب کے لیے گن بوٹ خریدی گئی تھی۔"

"خیر یہ سب اعلیٰ قیادت کے مسائل ہیں۔ اپنا برا بھلا وہی سمجھ سکتے ہیں لیکن رابطے سے گریز کے بارے میں اب بھی تم نے کوئی وضاحت نہیں کی۔" وہ بولی۔

"بریسٹ کے بحری اڈے کے بارے میں میں نے جو کچھ کہا اسی میں اس سوال کا جواب بھی موجود تھا۔" میں نے حیرت سے کہا۔ "شاید تم ذہنی طور پر کہیں غائب تھیں۔"

"اس بارے میں تم نے جو کچھ کہا وہ بریسٹ کے بارے میں تھا کہ وہاں موجود دشمن کے ایجنٹوں کو تم اپنی طرف سے ہوشیار نہیں کرنا چاہ رہے تھے لیکن اب پیرس میں بھی ایسا نظر آ رہا ہے جیسے تم دشمنوں میں محصور ہو حالانکہ یہاں شی والے بہت مستعد اور باوسائل ہیں لیکن تم نے انہیں نظر انداز کر کے خود کو الپینی کے رحم و کرم پر چھوڑا ہوا ہے۔ یہ ہوٹل اسی نے بتایا ہے اور تم یہاں سے نکلنے کے لیے بھی اسی پر انحصار کرو گے۔"

الپی نور بظاہر بڑی سادگی پسند عورت نظر آتی تھی لیکن اس کے تیز تیز سوالات نے مجھے اس کی طرف سے چوکنا کر دیا۔ اس قسم کا اٹھایا ہوا نکتہ بہت مضبوط اور وزن دار تھا جس کا فوری جواب دینا محال تھا لیکن اپنے بارے میں مجھے بس ایک ہی خوش فہمی ہے کہ ناسازگار حالات میں میرا ذہن بہت تیزی کے ساتھ برجستہ فیصلے کرتا ہے۔

"تم یہ بھول رہی ہو کہ میں کون ہوں اور یہاں کیوں آیا ہوں۔" میں نے فوراً ہی لہجہ بدل کر کہنا شروع کیا۔ اس بار میرا لہجہ قدرے سخت اور مستحکم تھا۔ "اصل مسئلہ شی میں مخالف گروہ کے ایجنٹوں کا ہے جو ہماری غفلت سے فائدہ اٹھا کر جانے کہاں کہاں اپنے قدم جما چکے ہیں۔ مجھے ان کو ڈھونڈ ڈھونڈ کر نکالنا ہے اس لیے میری موجودگی کا راز رہنا نہایت ضروری ہے۔ بریسٹ کا اڈا ان کی سرگرمیوں کے نتیجے میں برباد ہو گیا۔ اب عین ممکن ہے کہ پیرس کی شاخ میں بھی ان کے ہمدرد اور مددگار موجود ہوں۔ میں نے ایک بار ان سے رابطہ قائم کر لیا تو ساری رازداری ختم ہو جائے گی۔ میں دشمنوں کو ان کے اصل روپ میں نہ دیکھ سکوں گا اور وہ سب بظاہر وفادار رہتے ہوئے میری جان کے دشمن ہو جائیں گے۔ اس لیے میں نے اپنے لیے لامتناہی دشواریوں کا پیالہ لیے بغیر وقتی یا بقول تمہارے الپینی کے وسائل

ہو جائے گی۔ دوسری طرف اس ماہر کو اگر شی کے بارے میں ذرا بھی شبہ ہے تو وہ شی کے ہر کارکن کے سامنے محض سلور آئی کے بل پر آئی مین کہاں تک اضافہ کر سکتا ہے؟"

اس کا ذہن بالکل واضح تھا اور وہ صحیح خطوط پر سوچ رہی تھی۔ مجھے اس حسین و جمیل لڑکی کی ذہانت پر حیرت ہو رہی تھی کہ وہ کتنی آسانی کے ساتھ مسئلے کی تہہ تک پہنچ گئی تھی لیکن میں اس کے خیالات کو کسی بھی قیمت پر تسلیم کرنے کے لیے آمادہ نہیں تھا۔ میں ہر اعتبار سے اس پر اپنی گرفت مضبوط رکھنا چاہتا تھا۔

"تو تمہارا خیال ہے کہ میں زرشی ہوں اور میں نے کسی اصل کامن سے سلور آئی بہ زور طاقت حاصل کی ہے؟" میں نے گمبھیر لہجے میں اس سے سوال کیا۔

"میرا خیال تو کچھ بھی نہیں ہے۔ جو کچھ تم نے بتایا وہ میں نے من و عن قبول کر لیا ہے لیکن میرے ذہن میں بار بار شبہات کے سائے لہرانے لگتے ہیں۔ اس وقت تم نے خود ہی کھل کھل باتیں کرنے کی دعوت دی تو میں نے سب کچھ اگل دیا لیکن تم یقین رکھو کہ یہ میرے ذاتی خیالات ہیں اور ہر حالت میں یہ میری ذات تک محدود رہیں گے۔" وہ خوف زدہ بلکہ تقریباً رو دینے والے لہجے میں بولی۔ "تم جو کچھ بھی ہو لیکن میں تمہیں آئی مین تسلیم کر چکی ہوں۔"

"رونے دھونے کی ضرورت نہیں۔" میں نے اپنے لہجے میں تھوڑا پیار کرتے ہوئے کہا۔ "اچھا ہوا کہ اس وقت تم نے اپنے دل کے غبار اس نکال لیے ورنہ خود ہی سوچ سوچ کر پاگل ہو جاتیں۔ جب تک سلور آئی میری تحویل میں ہے شی کا کوئی کارندہ میرے اختیارات کو چیلنج نہیں کر سکتا لیکن تم نے سلور آئی کی چوری کا جو خیال نکتہ اٹھایا ہے۔ شی کے بڑوں کو بھی کہ اس کا کوئی حل تلاش کرنا ہوگا۔ اصل آئی مین کو تو دوبارہ سلور آئی عطا کی جا سکتی ہے لیکن تنظیم سے باہر چلی جانے والی سلور آئی کے غلط استعمال اور اس کے نتائج کے بارے میں شاید آج تک سوچا بھی نہیں گیا بس یہ فرض کر لیا گیا ہے کہ ہر آئی مین اتنا مستعد اور باشعور ہوگا کہ اپنی زندگی میں سلور آئی کی حفاظت کر سکے۔"

"اب دیکھو مجھے پھر ایک خیال آ رہا ہے۔" وہ رو دینے والے لہجے میں بولی اور میں بے اختیار ہنس پڑا۔

"تم اپنے شبہات پر یقین کا اظہار بھی کر دیتیں تو میرے رویے میں کوئی تبدیلی نہ ہوتی۔" میں نے تشفی آمیز انداز میں اس کی پشت پر تھپکی دیتے ہوئے کہا۔ "تمہارے بارے میں میں نے اندازہ لگا لیا ہے کہ تم اس قسم کی عورتوں سے تعلق رکھتی ہو جو کھل کر محبت یا نفرت کرتی ہیں۔ وفا کے ڈھکوسلے اپنا کر چوری چھپکے سے بے وفائی نہیں کرتیں۔"

"یہی تو میری کمزوری ہے۔" اس نے میری باتوں سے حوصلہ پا کر کہا۔ "اب میں یہ سوچ رہی تھی کہ آئی مین انسان ہی تو ہوتا ہے جسے ایک نہ ایک دن مرنا ہے۔ اب اگر کوئی آئی مین کسی حادثے کا شکار ہو جائے اور معاملہ پولیس کی مداخلت تک پہنچ جائے تو پھر وہ لاش معاشرے میں اپنی ظاہری شکل کے باوجود اس عجیب سے نگ کی وجہ سے مشتبہ بن جائے گی اور شی کا ایک قیمتی راز پولیس کے ہاتھوں میں پہنچ جائے گا۔"

"اور بھی ہزاروں امکانات ہیں۔" میں نے اس کی تائید کرتے ہوئے کہا۔ "بنیادی مسئلہ ایک ہی ہے کہ سلور آئی شی کی تحویل سے غلط ہاتھوں میں چلے جانے کا تدارک کیسے ممکن ہے؟"

"کبھی کبھی واقعی مردوں کی عقل پر پردہ پڑ جاتا ہے اور کسی طرف کی کمزوری زور دکھانے لگتی ہے۔" اچانک سلطان شاہ دخل دے بیٹھا۔ وہ پوری گفتگو لفظ بہ لفظ نہ سمجھنے کے باوجود عام طور پر طویل گفتگو کا مطلب سمجھنے لگا تھا۔

"ایلی نور کی کمزوری ہی نہیں بلکہ سر سے پیر تک زور دار ہے۔" میں نے سلطان شاہ کو آنکھ مارتے ہوئے کہا۔ "اور غور سے دیکھا کرو یہی عورت ہمیں لنگ لانڈ والے جیسی لائنڈ تک پہنچانے کی جو ابھی... بدمعاشیوں سے شی کے ارکان ڈالر کے کاروبار پر قابض ہونے کی سازش نہیں کر رہا ہے۔"

"مجھے پہلے ہی تمہارے بگڑنے کا شک ہے۔ اس سے مجھے پہلے ہی اندازہ ہو گیا تھا کہ تم نہیں بچ سکو گے۔" اس بار سلطان شاہ اردو میں بولا تھا۔ "ایلی نور زور دار ہے تو تم بھی زور دار ہو۔ میرے مشوروں پر کان دھرا ہوتا تو یہ لکھ لو کہ ایک نہ ایک دن کوئی عورت ہی تمہارے زوال کا سبب بنے گی۔"

"یہ تم سے جلنے لگا ہے۔" میں نے ایلی نور سے انگریزی میں کہا اور سلطان شاہ کا منہ بگڑ گیا۔ "یہ اپنے سوا کسی عورت یا مرد کو مجھ سے زیادہ قریب ہوتے ہوئے نہیں دیکھ سکتا۔"

"تو تم اس سے شادی کیوں نہیں کر لیتے؟" ایلی نور کا لہجہ شوخ ہو گیا۔ وہ کافی دیر بعد اعتدال پر آئی تھی۔

سلطان شاہ بھنا کر بڑبڑاتا ہوا بستر سے اٹھ گیا۔ "یہ کافر خبیث انگلینڈ سے نیو یارک کے ٹکڑوں میں بھی ہو سکتا ہے اور یہاں سردی بہت ہوتی ہے۔ میں زیادہ دن ٹھنڈ برداشت نہیں کر سکوں گا۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔

"آج کل تو سردی بہت زیادہ ہو گئی ہے۔ اگر اس میں طاقت جیسے جذبات موجود ہیں تو ایک جگہ آپریشن میں اسے عورت بنایا جا سکتا ہے پھر تمہیں انگلینڈ چھوڑ جانے کی ضرورت نہیں رہے گی۔" ایلی نور نے ہنستے ہوئے کہا۔

"تم کیا کرنا چاہتے ہو؟" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے چونک کر سوال کیا۔

"سارا مسئلہ یہی ہے کہ اولیفی صرف مجھ سے ہوٹل ڈی پیرس چھین سکتا ہے۔" اس نے پہلی بار قرینے سے بات کی اور میرے منہ سے بے اختیار ایک گہرا سانس آزاد ہو گیا۔

"ہوٹل ڈی پیرس یہاں سے چند منٹ کی مسافت پر ہے۔ اولیفی کے وہاں نہ پہنچنے کا مطلب ہے کہ اسے راستے میں سے اغوا کیا گیا ہے۔ جب تک اس کا سراغ نہیں ملتا تمہیں میری پابندیاں قبول کرنا ہوں گی۔"

"اگر تم سچ بول رہے ہو تو تمہاری عائد کی ہوئی پابندیاں کسی بھی لمحے اس ہوٹل کو جہنم میں تبدیل کر دیں گی۔" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔ "میرا خیال ہے کہ اولیفی کو اغوا کرنے والے اس کے دوست نہیں بلکہ دشمن تھے۔ وہ اس پر تشدد کر کے ہمارا ٹھکانا معلوم کر لیں گے اور ہماری یہاں موجودگی کا یقین کرتے ہی یہاں دھاوا بول دیں گے۔"

اس کی آنکھوں کی چمک معدوم ہو گئی اور چہرہ لمحے بھر کے لیے پتا ہوا نظر آنے لگا۔ "یہ بات بھی ٹھیک ہے۔ تمہیں جلد از جلد میرے ہوٹل سے نکل جانا چاہیے۔"

"ہم اس طرح بے سروسامانی کے عالم میں کہاں جائیں گے؟" میں نے آنکھیں نکالیں۔ "پیرس میں ہمارے قیام کا مناسب بندوبست تم ہی کو کرنا ہوگا۔ اخراجات ہم ادا کریں گے۔"

"میری طرف سے تم جہنم میں جاؤ مگر میرا ہوٹل فوراً چھوڑ دو۔" وہ دانت پیستے ہوئے غرایا۔

"عجیب آدمی ہو۔ ابھی زبردستی ہمارے کمرے میں گھس آئے تھے اور اب بھگانے پر تلے ہوئے ہو۔ آخر تم چاہتے کیا ہو؟"

"کچھ نہیں، کچھ نہیں۔" وہ دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام کر بولا۔ "پہلے میں اولیفی کے دشمنوں کا سراغ لگانا چاہتا تھا کیونکہ وہ میرا بہت گہرا دوست ہے مگر میں دوستی میں ہوٹل کی ساکھ قربان نہیں کر سکتا۔ تم لوگ میرے ہوٹل سے پکڑے گئے تو یہاں کل ہی سے الو بولنے لگیں گے اور میں فلم ریشن سے نکال دیا جاؤں گا۔"

"تو اب تم ہمیں یہاں نہیں دیکھنا چاہتے؟" میں نے اپنا داہنا پاؤں کرسی پر رکھتے ہوئے سوال کیا۔

"ایک لمحے کے لیے بھی نہیں۔" وہ بے بسی کے ساتھ بولا۔ "میری عقل پر پردے پڑے ہوئے تھے۔ میں تمہارا شکر گزار ہوں کہ تم نے مجھے بروقت حقیقی خطرے سے آگاہ کر دیا۔"

اس وقت پنیری کی ساری اکڑ دھری کی دھری رہ گئی تھی۔ میں جانتا تھا کہ اسے ٹھکانے کے بندوبست پر مجبور کر سکتا تھا مگر میں کچھ اور ہی سوچ رہا تھا۔

اگر بریسٹ والے واقعے کی تباہی کے بعد شی والوں نے کوئی کارروائی کی تو مجھ پر پہلے ہی کہ وہ مخلص ہو چکے تھے۔ اولیفی سے آگے میں نے سوچنے پوری طرح میرا وفادار تھا لیکن تشدد کے مقابلے میں بڑے بڑے سورما بول پڑتے ہیں۔ اولیفی سے پوری کہانی کا پتا چل جاتا تو سامنے واقعات شی کی اعلیٰ قیادت کے علم میں لائے جاتے اور میرا کھیل بے نقاب ہو جاتا۔ ان کے آدمی پارک ہوٹل کا کمرہ خالی اور ہمیں موجود نہ پا کر لامحالہ مشتبہ ہو جاتے۔ ایسی صورت میں حالات کا ادراک کیا ہوتا کوئی بھی ٹھکانا ہمارے لیے موت کا پھندا ثابت ہو سکتا تھا۔ اس لیے میں نے فیصلہ کیا تھا کہ ہوٹل چھوڑ کر اپنی قوت پر ہی انحصار کیا جائے لیکن اس پوری کارروائی میں میں اپنی واقعات کی ہوا بھی نہیں لگنے دینا چاہتا تھا۔

"ہم ابھی چلے جائیں گے مگر میری ایک شرط ہے۔" میں نے توقف کے بعد کہا۔

"مجھے ہر شرط منظور ہے۔ بولو کتنی رقم چاہیے؟" وہ جلدی سے بول پڑا۔

"تم بالکل غلط سوچ رہے ہو۔" میں نے برا سا منہ بنا کر کہا۔ "ہم اپنی جیب سے چھوٹے موٹے ہوٹل خرید لینے کی رقم پیدا کر سکتے ہیں۔"

"پھر تو ٹھیک ہے لیکن یہ شرط کیا ہوتا ہے؟" اس نے گفتگو میں وقفہ آتے ہی سوال داغ دیا۔

"جو بھی ہو تمہیں بتانا ہوتا ہے۔" میں نے کہا۔ "میری شرط صرف اتنی سی ہے کہ تم میرے دونوں ساتھیوں کے اغوا کے بارے میں کچھ نہیں بتاؤ گے۔ وہ میری طرح تم پر بھی لامحالہ تمہاری نیت پر شبہ کریں گے اور اولیفی کی بازیابی کی بغیر تمہیں اس دنیا سے ہی گولی مار دیں گے۔"

"ہاں... لیکن اولیفی نے بتایا تھا کہ تم شریف آدمی ہو۔ نظر آنے لگا تھا۔"

"مگر جب تم قانون کی گرفت میں آ جاؤ گے شرافت کھل جاتا ہے۔ وہ لڑکی تمہارا قتل کرنے کے باوجود بھی پولیس کی نظروں میں مشکوک نہیں ہے۔ خیر چھوڑو ان باتوں کو۔ ہم یہاں سے ابھی رخصت ہو جاتے ہیں۔"

وہ خوف اور شکریے سے لبریز نگاہوں سے میری طرف دیکھتا رہا اور میں اسے آنکھ مارتا ہوا فوراً ہی نکل گیا۔

اوپری منزل پر میں دونوں کے کمرے میں داخل ہوا تو ان دونوں کے چہروں پر کسی پریشانی کا شائبہ تک نہیں تھا۔ سعادت شاہ کی نگاہیں مسکرا رہی تھیں اور چہرہ کھلا ہوا تھا جب کہ اپنی لوسی کی آنکھوں میں غصہ تھا۔ جب کو بندر کی جیب میں سے نکال لینے کے بعد ہی اخبار مالی لوسی کی گود میں ڈال دیے۔ اخبار میں پڑھتا دیکھا اور ہماری یہاں سے روانگی کی تیاری کی

میں نے کسی تمہید کے بغیر کہا۔ میرے اس ناگہانی اعلان پر وہ دونوں ہی حیران نظر آنے لگے۔

"اولیفی کی نیت میں فتور آ گیا ہے۔ منیجر اس سے ملا ہوا ہے۔" میں نے کہا: "اولیفی ہوٹل ڈی فرانس پہنچنے کے بجائے کہیں روپوش ہو گیا ہے اور منیجر ہماری کڑی نگرانی کرا رہا ہے۔ ہماری ٹپ پا کر ایک بیرے نے مجھے منیجر کے گندے عزائم سے آگاہ کیا ہے اور ڈی فرانس میں نے فون کیا تھا۔"

"لیکن ہم کہاں جائیں گے؟" سلطان شاہ نے اپنی جگہ چھوڑتے ہوئے سوال کیا۔ ایلی نور مسہری کے نیچے سے ڈالروں سے بھرا ہوا بیگ نکال رہی تھی۔

"ہم اپنے پروگرام پر عمل کریں گے۔" میں نے کہا: "ایلی نور کوئی فلیٹ کرائے پر لے کر ہمیں اپنے مہمانوں کے طور پر ساتھ رکھے گی یا پھر ہمیں کسی پارک کی بنچوں پر رات گزارنا ہو گی۔"

"وقت ہو تو میں یہاں سے دو چار فون کر لوں۔" ایلی نور کی آواز میں ہیجان پیدا ہو گیا تھا: "تم شروع سے ہی اس کم بخت اولیفی کی طرف سے بھٹکے ہوئے تھے اور اب آخر کار وہ سامنے آ ہی گیا۔"

"میرا بس چلے تو میں لفٹ کے بجائے کھڑکی سے کود کر نکل جاؤں۔" میں نے کہا: "یہاں ہر لمحہ جیسا کہ خطرہ ہے۔ یہ ہوٹل کسی بھی وقت ہمارے لیے موت کا پنجرہ بن سکتا ہے۔"

ایلی نور نے پھر بریف کیس لے کر رقم کا تھیلا اٹھا لیا۔ اس کے علاوہ ہمارے پاس کوئی سامان نہیں تھا اس لیے ہم تینوں فوراً ہی کمرے سے جلدی ہی نکل آئے۔ مجھے منیجر نے بتا دیا تھا کہ اس کا کوئی آدمی قریب رہ کر ہماری نگرانی کر رہا تھا اس لیے وہ شخص میری نظروں سے پوشیدہ نہ رہ سکا جو کم و بیش ہمارے ساتھ ہی ایک قریبی کمرے سے برآمد ہوا تھا۔

اس کے چہرے پر کسی خفیہ جاسوس جیسی روایتی بیزاری طاری تھی۔ کوٹ کی اوپری جیب میں دو قلم لگے ہوئے تھے جن کے پیچھے نوٹ بک اڑسی ہوئی تھی تاکہ بازپرس کرتے ہوئے عین وقت پر قلم کاغذ کی تلاش میں نہ دوڑنا پڑے۔ اس وقت لفٹ فلور پر نہیں تھی لہٰذا اسے ہمارے ساتھ ہی رکنا پڑا۔ میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے اس کا مضحکہ اڑانے کی نیت سے دانت نکال دیے۔ وہ ویسے تو ہم تینوں سے نظریں چرا رہا تھا لیکن میرے دانت نکالنے پر جوابی انداز میں اسے بھی مسکرانا پڑ گیا۔ اس کے لب مسکرانے لگے تھے لیکن باقی چہرے پر تشویش کے آثار بدستور موجود تھے۔

اسی لمحے خالی لفٹ فلور پر آ گئی اور میں نے اندر داخل ہوتے ہی پورے اعتماد کے ساتھ مضبوطی سے اس کے داہنے شانے پر ہاتھ رکھ دیا۔ "ہمارا پیچھا کرنے سے پہلے منیجر سے مشورہ کر لینا۔ ہم دشمن کے شانوں کو بلا توقف کھونٹی کے وزن سے آزاد دیکھنے کے عادی ہیں..."

"یہ کیا بدتمیزی ہے؟" اس کی انگریزی قابلِ رحم اور لہجہ خوفناک تھا: "میں کسی کا پیچھا نہیں کر رہا۔ حماقت۔ خدا جانے تم لوگ کون ہو اور کیا بکواس کر رہے ہو۔"

"یہ حرام مونچھیں ضرور ترشوا لینا۔" میں نے مضحکہ خیز انداز میں اس کی پلی ہوئی واہیات مونچھ کو چھو کر کہا: "ورنہ منیجر انہی کے سہارے تمہیں لٹکا دے گا۔" یہ کہتے ہوئے میں نے اس کے شانے سے ہاتھ ہٹا لیا۔

"ماروں اسے؟" سلطان شاہ نے اردو میں سوال کیا۔

میں نے آنکھ کے اشارے سے اسے روک دیا اور اسی لمحے لفٹ گراؤنڈ فلور پر رک گئی۔ دروازہ کھلتے ہی وہ جھٹک کر سب سے پہلے باہر نکلا تھا جیسے لفٹ کے دھنسنے کا خوف درپیش ہو۔ لفٹ سے نکل کر وہ بجلی کی سی سرعت کے ساتھ منیجر کے کمرے والی راہداری کی طرف لپکا تھا اور پلٹ پلٹ کر ہمیں بھی دیکھتا جا رہا تھا۔

میرا خیال تھا کہ عجلت اور بوکھلاہٹ میں منیجر اپنے اس خفیہ جاسوس کو تبدیل شدہ حکمت عملی سے آگاہ نہیں کر سکا تھا ورنہ وہ بے چارہ اس غیر ضروری تذلیل سے ضرور بچ جاتا جو میرے ہاتھوں اسے لفٹ میں سہنا پڑی۔ وہ راہداری میں تو غائب ہو گیا مجھے یقین تھا کہ اب وہ واپس نہیں آئے گا اس لیے میں ایلی نور اور سلطان شاہ کے ہمراہ بے فکری سے ٹیکسی کے راستے کی طرف بڑھ گیا۔

"یہ کون تھا جس سے تم الجھ رہے تھے؟" ہوٹل سے نکلتے ہوئے ایلی نور نے سوال کیا۔

"خفیہ جاسوس جو ہماری نگرانی پر مامور تھا۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا: "ان کا ہر انداز اس قدر فرسودہ اور کتابی ہوتا ہے کہ دور سے پہچانے جاتے ہیں۔ اب وہ منیجر کے دفتر میں اس سے الجھ رہا ہو گا۔"

"تم نے اس کو چھیڑ کر غلطی کی۔ پہچان لیا تھا تو ہم اسے کہیں بھی جل دے سکتے تھے۔"

"میں نے اسے وہم میں ڈالا ہے۔" میں نے قریب ہی کھڑی ٹیکسی کا دروازہ کھولتے ہوئے کہا: "جتنی دیر میں وہ منیجر سے بات کر کے لوٹے گا ہم دور نکل چکے ہوں گے۔"

ہم تینوں کے سوار ہوتے ہی ایلی نور نے ڈرائیور کو کسی مقام کا نام بتایا اور ٹیکسی پیرس کی صاف و شفاف سڑکوں پر چلنے لگی۔ ہوٹل والے جاسوس کی طرف سے مجھے کوئی فکر نہ تھی لیکن ذہن پر کسی کے اندیشے کا خوف سوار تھا۔ ہم نے ان کی کارروائی سے پہلے ہوٹل چھوڑنے میں کامیابی حاصل کر لی تھی لیکن یہ اندیشہ برقرار تھا کہ کہیں پہلے سے پارک ہوٹل کی نگرانی نہ ہو رہی ہو۔ اولیفی کا وہاں سے نکلتے ہی غائب ہو جانا محض

اتفاق نہیں ہو سکتا تھا۔ شام کے اخبارات کی شہ سرخیوں میں پریسیڈنٹ کے واقعے کی موجودگی سے یہ ظاہر ہو گیا تھا کہ شیخ کے اس بحری اڈے کی تباہی کی خبر ہم سے بہت پہلے پیرس پہنچ چکی تھی جس کے نتیجے میں پیرس میں شیخ کے کارندوں کا سرگرم ہو جانا بعید از قیاس نہیں تھا۔ اگر ان لوگوں نے اولیسی کو پارک ہوٹل میں داخل ہوتے ہوئے پہچانا تھا تو نہ صرف ہم تینوں بلکہ کوسٹر میں موجود ساتھی دیکھ لیے گئے تھے اور غالباً وہ بھی اولیسی جیسے انجام سے دوچار ہوئے تھے کیونکہ ان میں سے کسی نے پارک ہوٹل فون کر کے اپنے ٹھکانے سے آگاہ نہیں کیا تھا جب کہ طے یہ ہوا تھا کہ وہ کہیں بھی قیام کرنے کی اولین فرصت میں مجھے اپنے نئے ٹھکانے سے آگاہ کریں گے۔

ٹیکسی اس وقت پیرس کی ایک معروف اور بارونق شاہراہ پر سفر کر رہی تھی جہاں ٹریفک کے اژدہام میں تعاقب کرنے والی کسی گاڑی کا سراغ لگانا ناممکن تھا لیکن اس کے باوجود میری نگاہیں اضطراری طور پر بار بار پیچھے کا تعاقب کر رہی تھیں اور میں ٹیکسی کے کسی ویران سڑک پر گھومنے کا انتظار کر رہا تھا تاکہ اپنے خدشات کی تصدیق یا تردید کر سکوں لیکن ٹیکسی مسلسل بولیوارڈ سینٹ جرمین پر سفر کر رہی تھی۔

سینٹ جرمین کے اختتام پر سینٹ برنارڈ اسٹریٹ کو عبور کرنے کے بعد جب ٹیکسی دریائے سین کے پونٹ سلی نامی پل کی طرف مڑی تو ایلی نور کچھ مضطرب ہو گئی اور اس نے فرنچ میں ٹیکسی ڈرائیور کو ٹوکا۔ اس پر دونوں کے مابین فرنچ زبان میں چند فقروں کا تبادلہ ہوا اور پھر خاموشی چھا گئی لیکن ایلی نور کے چہرے پر اضطراب کی لہریں چل رہی تھیں۔

"کیا بات ہے؟" میں نے آہستگی سے اس سے انگریزی میں سوال کیا۔

"کچھ نہیں مونسیور!" ایلی نور سے پہلے ہی ٹیکسی ڈرائیور ٹوٹی پھوٹی انگریزی میں بول پڑا۔ "ہمیں سینٹ مارسل کے علاقے میں جانا ہے جو دریا کے اسی کنارے پر ہے لیکن راستے میں یونیورسٹی کے لڑکے لڑکیوں کا ایک بے لگام جلوس آ رہا ہے اس لیے میں نے متبادل راستہ لیا ہے۔ دوسرے پل سے واپس پلٹ کر ہم چند منٹ میں منزل پر پہنچ جائیں گے۔"

"ٹیکسی روک لو۔" میں نے اس کی نیت آزمانے کی غرض سے سپاٹ لہجے میں کہا۔

"پل پر گاڑی روکنا جرم ہے مونسیور!" ڈرائیور نے معذرت خواہانہ لہجے میں کہا۔ "آپ پریشان ہونے کی ضرورت نہیں، پیرس کے ٹیکسی ڈرائیور دنیا بھر میں سب سے شریف تسلیم کیے جاتے ہیں۔"

اسی لمحے میرا ماتھا ٹھنک گیا، یقینی طور پر دال میں کچھ کالا تھا اور وہ ہمیں بہلا پھسلا کر اپنے کسی ٹھکانے پر لے جانا چاہ رہا تھا لہٰذا میں نے فوراً ہی جیب سے ہینڈ گن نکال لی۔

"میرے ہاتھ میں بے آواز پستول ہے۔" میں نے سخت لہجے میں کہا۔ "پل عبور کرتے ہی گاڑی سڑک کے کنارے لگا کر انجن بند کر دو اور ڈرائیونگ سیٹ سے میری طرف کھسک آؤ ورنہ اسی وقت ٹھنڈے ہو جاؤ گے۔"

اس وقت سامنے سڑک صاف تھی اس نے پل عبور کرتے ہی انتہائی تیزی سے ٹیکسی کو سڑک پر لہرایا اور میرا توازن بگڑنے سے فائدہ اٹھا کر میری ہینڈ گن پر ہاتھ ڈالنا چاہا لیکن میں پوری طرح چوکنا تھا۔ میں نے ہینڈ گن کو سنبھالتے ہوئے پوری قوت سے اس کے چہرے پر ٹھوکر [illegible] کی۔ میرا جوابی حملہ اس کے لیے غیر متوقع تھا اور شاید اس کی آنکھوں کے سامنے اندھیرا چھا گیا تھا کیونکہ ٹیکسی سڑک پر ٹیڑھی ہو گئی لیکن اس سے پیشتر کہ وہ وسطی سبزہ زار کی پختہ منڈیر سے ٹکرا جاتی، میں نے پوری قوت سے ہینڈ بریک کھینچ لیا۔ پہیے ٹائروں کی پُرشور آواز کے ساتھ ٹیکسی رک گئی اور گاڑی جو تھرڈ گیئر میں ہونے کی وجہ سے انجن دھڑ دھڑ کرتے ہوئے خود بخود بند ہو گیا۔

سڑک اس وقت اتفاقاً صاف تھی لیکن حقیقت میں وہ شہر کی ایک معروف شاہراہ تھی اور ٹیکسی اس وقت بہت غلط پوزیشن میں رکی تھی لیکن ایلی نور کو مجھ سے زیادہ اس صورت حال کا ادراک تھا۔ ٹائروں کی پُرشور آواز بلند ہوتے ہی وہ دروازہ کھول کر نیچے اتر گئی تھی اور ٹیکسی ٹھہرتے ہی ڈرائیونگ سیٹ کا دروازہ کھول کر اندر گھس آئی اور اپنے جسم کا زور لگا کر پیچھے دھکیلتے ہوئے ڈرائیور کو بے دردی سے میری طرف دھکیل دیا۔

وہ سب آناً فاناً میں ہو گیا اور ٹیکسی سڑک پر ایک بار پھر آگے بڑھ گئی۔ اسی دوران میں ڈرائیور اپنے چہرے پر پڑنے والی ٹھوکر کے اثرات سے سنبھلا تو میری ہینڈ گن کی نال اس کی پسلیوں میں اتری ہوئی تھی۔

"[illegible] مونسیور!" ڈرائیور بے بسی کے عالم میں ٹھیک ٹھیک بولا۔ "میں مجبور تھا، انہوں نے ریڈیو فون پر مجھے بتایا ہوا تھا۔ یہ ساری بات چیت دوسری طرف سنی گئی ہو گی اور تم چند ہی منٹ میں گھیر لیے جاؤ گے۔"

میں چونک پڑا۔ ڈرائیور کی وہ دھمکی اس لمحے ہمارے حق میں مفید تھی کیونکہ ہمیں آنے والے خطرے کی پیشگی اطلاع مل گئی تھی۔ اس وقت میں نے ایلی نور کی زبان سے پہلی بار فرنچ زبان کی گالیاں سنیں جو ٹیکسی ڈرائیور کو دی گئی تھیں اور پھر اس نے ڈیش بورڈ کا ایک سوئچ دبا کر فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

ٹیکسی کی اگلی نشست پر اس وقت دو کے بجائے تین افراد موجود تھے۔ ڈرائیور میرے اور ایلی نور کے درمیان پھنسا ہوا تھا اور اپنی ہرزہ سرائی سے یہ ظاہر کر چکا تھا کہ اس کا تعلق شیخ سے تھا اور وہ ہوٹل پارک کی نگرانی پر مامور تھا۔ ہماری خوش قسمتی تھی کہ وہ ہم تینوں کو اغوا کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکا تھا لیکن یہ بات باعث تشویش

پیرس میں ہماری آمد کی خبر پھیل چکی تھی اور ہمارے خلاف شمس باغی حرکت میں آ چکے تھے۔

ایلی نور نے یوٹرن سے عبور کرتے ہی ٹیکسی بائیں طرف چل نکلی ... ٹل اور پھر دریائے سین کے شمال میں پیرس کی پیچ در پیچ گلیوں میں ہمارا سفر شروع ہو گیا۔ ایلی نور جیسا ماہرانہ انداز میں ٹیکسی کو تیز رفتاری سے گلیوں میں گھما رہی تھی تاکہ ریڈیو فون پر سنی جانے والی گفتگو کے نتیجے میں کسی نے تعاقب کا آغاز کیا ہو تو آسانی سے ہم کسی ... سکیں۔

"تم نے ریڈیو فون پر کون سا نمبر ملایا ہوا تھا؟" ایلی نور نے ٹیکسی ... تے ہوئے سخت لہجے میں ڈرائیور سے سوال کیا۔

"گاڑی کسی ویرانے کی طرف موڑ لو" بوڑھا ڈرائیور کو خاموش پا کر سخت لہجے میں کہا۔ "اس ولد الحرام کو مار کر کہیں راستے میں پھینک دیں گے اگر یہ بولنے پر آمادہ نہیں ہوتا تو اسے گلے کا ہار بنائے رکھنا بیکار ہے۔"

میرے ان الفاظ پر بوڑھا اس قدر خوفزدہ ہوا کہ اپنی پسلیوں پر ... گنی ہوئی نال کی پرواہ کیے بغیر ایلی نور سے لپٹ گیا۔ اس کی جنونی ... کو دیکھتے ہوئے یہ اندازہ ہو رہا تھا کہ آخر کار ٹیکسی ایلی نور ... قابو سے باہر ہو کر کہیں جا ٹکرائے گی۔ وہ بار بار اسٹیئرنگ سنبھالنے کی کوشش کر رہی تھی مگر وہ مرد وحشی اس کے جسم کے ساتھ ... کو نوچے کھسوٹے جا رہا تھا۔ میں نے اسے ایلی نور سے دور ہٹانا ... کرتے ہوئے وارننگ بھی دی لیکن وہ باز نہ آیا تو میں نے اس کی ... نال اٹھا کر ٹریگر دبا دیا۔ اس کے بدن کو ایک جھٹکا سا لگا ... دوسرے ہی لمحے وہ ایلی نور کے وجود پر ڈھیر ہو گیا۔ میں نے اسے ... اسے ایلی نور کے بدن سے علیحدہ کیا اور پھر اس کے گرم گرم لیکن ... بے جان بدن کو کسی نہ کسی طرح پائیدان میں ٹھونس دیا۔

"ذرا سی دیر میں ہم ایک ویران سڑک پر نکل آئے تھے، میں اس کی لاش پھینک دینا" ایلی نور نے اپنے چڑھتے ہوئے سانسوں پر قابو پاتے ہوئے کہا۔ "راستے میں کسی سے مڈبھیڑ ہو گئی تو اس کی لاش کے بارے میں جواب دہی مشکل ہو جائے گی۔"

"لاش کو گولی مارو" میں نے پرسکون لہجے میں کہا۔ "ہمیں اب یہ ٹیکسی ہی چھوڑ دینا چاہیے۔ وہ ہر طرف سے اس ٹیکسی کو گھیرنے کی کوشش کریں گے۔ اسے چھوڑ کر ہم زیادہ محفوظ رہیں گے۔"

"تم تو آئی مین ہو پھر ان سے کیوں بچ رہے ہو؟" اس نے سپاٹ لہجے میں سوال کیا لیکن اس کے الفاظ معنی خیز تھے۔

"اس وقت ہمارا ٹکراؤ ہو رہا ہوگا جس میں بالکل نئے لوگ بھی شامل ہوں گے۔ دیکھا جائے گا کہ آئی مین کیا ہوتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ میرے سلوناتی دکھانے کے باوجود وہ مجھے گولی مار دیں تو

وہ اعصاب زدہ انداز میں ہنس پڑی۔ "مقدر تراشی تو کوئی تم سے سیکھے۔ تمھیں اب بھی اصرار ہے کہ تم آئی مین ہو؟"

"مسٹر آئی میری تحویل میں ہونے کے باوجود تم مجھے آئی مین تسلیم کرنے پر آمادہ نہیں ہو..... اس کا ایک ہی علاج ہے کہ میں تمھاری روح کو قفس عنصری کے جھمیلوں سے آزاد کر دوں یا تمھیں اپنا قیدی بنا لوں۔"

"قیدی تو بنا ہی چکے ہو۔" وہ لذت آمیز انداز میں ہنستے ہوئے بولی۔ "روح اور جسم کے ساتھ دل و دماغ پر بھی تصرف حاصل کر چکے ہو۔ اس سے زیادہ قید اور کیا ہو سکتی ہے۔ اس وقت بھی جو چاہو گے، آنکھیں بند کر کے وہی کر گزروں گی۔ اس کے لیے تمھارا آئی مین ہونا یا نہ ہونا کوئی اہمیت نہیں رکھتا۔"

ٹیکسی میں میرے پائیدان میں ایک تازہ لاش پڑی ہوئی تھی اور ایلی نور کے ذہن پر عشق کا بھوت سوار ہو رہا تھا جس سے صرف اور صرف ایک ہی بات ظاہر ہوتی تھی کہ اس کے مزاج میں اذیت پرستی کا کسی نہ کسی حد تک دخل تھا۔ لپٹ کر ساتھ ہونے والے ناگفتہ جسمانی تشدد کے بعد ٹیکسی ڈرائیور کی موت نے اس کے خوابیدہ احساسات کو بیدار کر دیا تھا اور وہ اچانک میرے ساتھ اظہار تعلق پر تل گئی تھی لہٰذا میری دانست میں وہ حقیقت کے اعتراف کا مناسب ترین وقت تھا جو ایلی نور کے حوالے سے میرے لیے بہت زیادہ سازگار تھا۔

"اور اگر میں یہ کہوں کہ میں آئی مین نہیں بلکہ ڈپٹی ہوں اور میں نے اپنی حفاظت کے لیے ایک آئی مین کو موت کے گھاٹ اتار کر مسٹر آئی حاصل کی ہے تو تمھارا کیا تاثر ہوگا؟" میں نے کہا۔

"کاش تم سچ کہہ رہے ہو۔" وہ ٹیکسی ڈرائیو کرتے ہوئے حسرت آمیز لہجے میں بولی۔ "یہی تو میرا خواب ہے۔ میں یہی سوچتی رہی ہوں کہ کاش تم اصلی آئی مین نہ ہو اور ایک دن مجھے اپنی بانہوں میں سمیٹ کر مشرق کے ان پراسرار و خفیہ مقاموں کی طرف لے جاؤ جہاں انسان اپنی ذات کو فراموش کر کے ایک طلسم میں ڈوب جاتا ہے۔"

"مشرق پراسرار ضرور ہے لیکن اتنا بھی نہیں جتنا تم نے سوچ لیا ہے۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "زندگی رہی تو تمھیں ادھر بھی لے جاؤں گا کیونکہ وہی میرا وطن، میری مٹی ہے۔ اس کے تشنے نے مجھے ڈپٹی بنایا اور وہی آج تمھارے بھی لاابالی کے خوابوں کا منبع بنتا جا رہا ہے۔"

اس نے بے اختیار میرا بایاں ہاتھ تھام کر چوم لیا۔ "آخر تمھیں کیا خطرہ ہے، وہ تمھارے خون کا پیاسا کیوں ہو رہا ہے؟" اس کا لہجہ سوچ اور محبت سے لبریز تھا۔

"اب یہ بھی سن لو کہ اس صدی میں صرف ایک ہی

اتنا اندازہ ہوئی اور میں یہ سوچے بغیر نہ رہ سکا کہ پیرس جیسے اجنبی شہر میں بھلا کون سا شناسا پیدا ہو گیا تھا۔

اسی لمحے ایلی نور شب خوابی کے باریک لباس پر گاؤن کا ڈھیلا ڈھالا کستی ہوئی باہر آگئی۔ "تم ٹھہرو، میں دیکھتی ہوں کہ کون آیا ہے۔" اس نے سرگوشیانہ لہجے میں کہا۔

"بہتر یہی ہوگا اس سے دروازے پر بات کرنا۔" میں نے کشن کے نیچے سے ہم گن نکالتے ہوئے کہا۔ "میرے اور آنے والے کے درمیان حائل نہ ہونا تاکہ ضرورت پڑنے پر میں کوئی کارروائی کر سکوں۔"

ایلی نور نے دروازے کے قریب جا کر فرنچ میں سوال کیا جس کا باہر سے جواب دیا گیا اور ایلی نور نے اندر سے دروازے کا بولٹ گرا دیا۔ بولٹ گرتے ہی دروازے کا پٹ خود بخود تیزی سے اندر کھلا تھا۔ شاید آنے والوں نے اس پر طبع آزمائی کی تھی۔

کھلے ہوئے دروازے سے اندر آنے والے پر نگاہ پڑتے ہی مجھے یقین آ گیا تھا کیوں کہ وہ کرائے پر یہ کارنامے دلوانے والا مجرم کا وہی دلال تھا جو کچھ دیر قبل ہمیں اس آراستہ فلیٹ میں چھوڑ گیا تھا۔ لیکن میرا غصہ زیادہ دیر تک برقرار نہ رہ سکا۔ اس کے پیچھے دو قوی ہیکل افراد موجود تھے جن کے ہاتھ سیاہ اوور کوٹوں کی جیبوں میں پڑے ہوئے تھے۔ اندر گھستے ہی انہوں نے پھرتی کے ساتھ اپنی جیبوں سے پستول نکالے اور ایک نے جھپٹ کر دروازہ اندر سے بولٹ کر دیا۔

وہ ساری کارروائی اس قدر سرعت سے ہوئی کہ مجھے ہم گن استعمال کرنے کا موقع ہی نہ مل سکا۔ بلکہ جتنی دیر میں دلال پر جھپٹنے کی لہر پر قابو پانے میں کامیاب ہوا اتنی دیر میں دونوں نو وارد مجھے پستولوں کی زد پر لے چکے تھے۔

"گن پھینک کر ہاتھ اٹھا لو!" نو واردوں میں سے طویل قامت نے انگریزی میں غرا کر کہا۔ "ورنہ کھوپڑی میں روشندان کھول دیا جائے گا!"

"تم لوگ کون ہو اور میری اجازت کے بغیر اندر کیسے داخل ہوئے؟" ایلی نور نے انگریزی میں احتجاج کرتے ہوئے پہلے دلال کے کوٹ کا کالر دونوں ہاتھوں میں تھام کر اسے جھنجھوڑ ڈالا۔

"میں مجبور تھا میڈیموازیل!" وہ بے بسی کے ساتھ بولا۔ "اسلحہ کے زور پر کسی بھی شریف آدمی کو مرغ کی طرح بانگ دینے پر مجبور کیا جا سکتا ہے۔ یہ لوگ تو مجھے فلیٹ تک ہی لائے ہیں۔"

"اور تم لوگ کون ہو؟" ایلی نور ان کی طرف مڑ کر غرائی۔ میں نے محسوس کیا کہ ان مسلح اجنبیوں کو اپنے سر پر مسلط دیکھ کر بھی وہ قطعی خائف نہیں ہوئی تھی۔ اس اثنا میں، میں نے ہم گن صوفے پر ڈال کر اپنے دونوں ہاتھ اوپر اٹھا دیے تھے تاکہ وہ دونوں مجھ پر مخصوص توجہ مرکوز نہ کر سکیں۔

"سوال کرنے کا حق صرف ان کو ہوتا ہے جو بالادست ہوں۔" ستواں چہرے والا قوی ہیکل شخص گمبھیر لہجے میں بولا۔ "اور اس وقت ہم پستولوں کی وجہ سے بالادستی ہمیں حاصل ہے لہٰذا تم کو سوال کرنے کے بجائے جوابات دینے کے لیے تیار رہنا چاہیے۔"

"میں تمہارے کسی سوال کا جواب نہیں دوں گی۔" ایلی نور تنک کر بولی۔ "مجھے نہیں معلوم تھا کہ آج کل سینٹ جرمین کا علاقہ بھی غنڈوں کی زد میں آیا ہوا ہے۔"

"ہم غنڈے نہیں، کالے گلابوں کے تاجر ہیں اور یہ شعبہ شاید تمہارے لیے بھی اجنبی نہیں ہوگا۔" ستواں چہرے والے نے پرسکون لہجے میں کہا۔ کالے گلاب کا حوالہ غالباً شناخت کے طور پر دیا گیا تھا۔

"میں سمجھ گئی۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولی۔ "لیکن بل اتھی کو میری نجی زندگی میں دخل انداز ہونے کا حق کس نے دیا ہے؟ تم لوگ اس طرح میرے سر پر کیوں سوار ہوتے ہو؟"

"اس کا جواب بل اتھی ہی دے سکے گا۔ ہم اس کا حکم ماننے پر مجبور ہیں اور اس کی یہ ہدایت ہے کہ تمہیں اپنے ساتھیوں سمیت فوری طور پر پکڑ لیا جائے۔ شاید تمہارا نام ایلی نور ہے؟" اسی شخص نے کہا۔

"ہاں، میں ایلی نور ہوں۔" وہ غصیلی آواز میں بولی۔ "بل اتھی پیچھے والوں کا خدا ہو سکتا ہے لیکن میں اس کی تابع نہیں ہوں۔ میرا اپنا پوائنٹ ہے اور میں صرف اسی کو جواب دہ ہوں۔"

"یہ تمہارا اور اس کا معاملہ ہے۔ ہمیں بتایا گیا ہے کہ بولیٹ کا ہیں اسٹیشن تباہ ہو گیا، گن بولیٹ لاپتا ہے لہٰذا اس سے تعلق رکھنے والا جو بھی فرد مل سکے اسے تحویل میں لے لیا جائے۔ آج دوپہر تک اور لیلی اور سیراں سمیت کئی آدمی مل چکے ہیں ان کے بیان کے مطابق تم دو اجنبیوں کے ساتھ لاپتا تھیں۔ سنا ہے کہ ایک آدمی تم تک پہنچ گیا تھا مگر اسے ہلاک کر دیا گیا۔ یہاں ایک تو نظر آ رہا ہے، تمہارا دوسرا ساتھی کہاں ہے؟"

"میں تمہارے کسی سوال کا جواب نہیں دوں گی۔ بل اتھی کو جو کچھ معلوم کرنا ہے خود یہاں آ کر مجھ سے معلوم کرے۔" ایلی نور واقعی برہم نظر آنے لگی تھی۔ ان دونوں کی گفتگو سے میں نے اندازہ لگا لیا تھا کہ بل اتھی شاید پیرس میں شی کی مقامی تنظیم کا سربراہ تھا۔

"ایسی صورت میں ہم تمہیں زبردستی لے جائیں گے۔" وہ کسی خاص ردعمل کا مظاہرہ کیے بغیر بولا۔ "ہمیں یہی بتایا گیا تھا کہ بولیٹ کی خرابی کے بعد تم کہیں نہ کہیں کرائے کا مکان لینے کی کوشش کرو گی اور دیکھو کہ ہم تمہارے پراپرٹی ڈیلر کے ذریعے چند ہی گھنٹوں میں تم تک پہنچنے میں کامیاب ہو گئے۔"

"تم لوگ سخت بے احتیاطی کے مرتکب ہو رہے ہو۔" میں نے

حالات سے بے پروائی کا مظاہرہ کرتے ہوئے سخت لہجے میں کہا۔ "تم لوگ وہی کرو گے جس کی تمہیں ہدایت ملی ہے لیکن اس کی گفتگو میں یہ غیر آدمی کیوں شامل کیا گیا ہے؟" میرا اشارہ پراپرٹی ڈیلر کی طرف تھا۔

"تم نے غور نہیں کیا کہ اس کے ہاتھ نہیں اٹھوائے گئے۔" اس نے میری بات کا مضحکہ اڑانے کے بجائے سنجیدگی سے کہا۔ "یہ اپنے پیشے سے مجبور ہے اور غیر ضروری بکواس کرنے کا عادی ہو گیا ہے ورنہ حقیقت یہ ہے کہ یہ ہمارے لیے کام کرتا ہے اور تمہاری بدقسمتی کہ تمہیں سارے شہر میں یہی ایک پراپرٹی ڈیلر نظر آیا تھا۔ تم اس خاتون کو سمجھاؤ کہ ہمیں تشدد کرنے پر مجبور نہ کرے۔"

"تم غسل خانوں اور کمروں میں تیسرے کو تلاش کرو۔" ریوالور والے نے پراپرٹی ڈیلر سے کہا اور وہ سیدھا سلطان شاہ کے کمرے کی طرف بڑھ گیا جس کا دروازہ ادھ کھلا تھا۔

وہ شخص کمرے کے دروازے پر پہنچا ہی تھا کہ فیوز اڑنے کی ہلکی سی آواز کے ساتھ فلیٹ میں گھپ اندھیرا چھا گیا۔ لمحے بھر کے لیے میری کچھ سمجھ میں نہ آ سکا لیکن سلطان شاہ کے کمرے کی طرف سے پراپرٹی ڈیلر کی گھٹی گھٹی غراہٹ سنتے ہی مجھے ہوش آ گیا۔

"جو جہاں ہے وہیں ٹھہرے ورنہ میں گولی مار دوں گا۔" ان دونوں میں سے ایک کی بوکھلائی ہوئی آواز ابھری اور میں نے ہم گن سنبھال کر اسی پر جست لگا دی۔ آتو... یعنی ایلی نور اس کے ساتھی سے لپٹ پڑی تھی اور اندھیرے فلیٹ میں انہیں خاصے ہڑبونگ میں جھیلنی پڑی تھی جس میں انہیں پیش رفت کا فائدہ حاصل تھا۔

میں نے حملہ آور ہوتے ہی اپنے حریف کی گردن اپنی بغل میں دبا لی تھی اور پھر ہم گن اس کے پیٹ میں پسلیوں کے اختتام پر گاڑ کر لبلبی دبا دیا۔ ایسا کرتے ہوئے میں نے اپنے ہاتھ کو کئی سمتوں میں جنبش دی تھی تاکہ وہ مہلک شعاعیں ایک ہی وار میں اس کے سانس کے اعضائے رئیسہ کو خاکستر کر دیں اور ہوا بھی یہی کیونکہ اس لمحے وہ کسی بے جان بوجھ کی طرح میری گرفت میں جھول گیا اور میں نے آہستگی سے اسے فرش پر ڈال لیا۔

اس سے فارغ ہو کر میں نے ایلی نور کا ہاتھ بٹانے کا ارادہ کیا تو پتا چلا کہ سلطان شاہ پہلے ہی وہاں پہنچ چکا تھا اور وہ دونوں مل کر اپنے شکار کی درگت بنا رہے تھے جب کہ پراپرٹی ڈیلر نہ جانے کہاں غائب تھا۔

"کمال ہے ایک آدمی تم دونوں کے قابو میں نہیں آ رہا۔" میں نے دبی آواز میں ہانک لگائی۔ "یہ دھما چوکڑی جلد ختم کرو ورنہ نچلی منزل والے بھاگ کر اوپر آ جائیں گے۔"

"تم فکر نہ کرو، نچلی منزل کا فلیٹ غیر آباد پڑا ہوا ہے۔" چڑھتے ہوئے سانسوں کے درمیان ایلی نور کی آواز آئی۔ "ہم اسے زندہ پکڑنے کی فکر میں ہیں۔"

پھر یکلخت اندھیرے میں ساری آوازیں معدوم ہو گئیں اور بس کسی کے گھٹتے ہوئے بھاری سانسوں کی گونج فضا میں باقی رہ گئی۔ شاید ان دونوں نے اپنے شکار کو زیر کر لیا تھا اور سلطان شاہ اس کا گلا دبا کر اسے بے ہوش کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔ میں نے جیب سے ماچس نکال کر دیا سلائی جلائی تو میرا اندازہ درست ثابت ہوا۔ اس وقت تک سلطان شاہ نووارد کے سارے کس بل نکال کر اسے بے حس و حرکت کر چکا تھا۔

"بورڈ تلاش کر کے فیوز باندھو۔" سلطان شاہ نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا۔ "میں ٹیبل لیمپ کے بلب میں سے سکہ الگ کرنے جا رہا ہوں۔"

"تو یہ فیوز تم نے اڑایا تھا؟" میں نے حیرت سے کہا۔

"ہاں۔ گڑبڑ کا احساس ہوتے ہی میں نے ٹیبل لیمپ کا بلب نکال کر اس کے کیپ پر ایک سکہ رکھ کر بلب دوبارہ ہولڈر میں لگا دیا تھا پھر بات بڑھتے ہی میں نے ٹیبل لیمپ کا سوئچ آن کیا تو سکے کی وجہ سے فیوز اڑ گیا۔ مجھے یہ اندازہ نہیں تھا کہ پورے فلیٹ میں ایک ہی مشترکہ فیوز رہا ہو گا۔"

"باتیں بعد میں ہوتی رہیں گی پہلے روشنی کا بندوبست کرو۔" میں نے کہا اور دوسری دیا سلائی جلا کر ایلی نور کے اشارے پر میں سوئچ بورڈ کی طرف بڑھ گیا جس کے محل وقوع سے صرف ایلی نور ہی واقف تھی۔ فیوز باندھنے کے لیے اندھیرے میں تار تلاش کرنا دشوار تھا لہٰذا میں نے سگریٹ کے پیکٹ کی پنی گرپ میں لگا کر اسے واپس فیوز شو میں بٹھا دیا اور فلیٹ میں روشنی بحال ہو گئی۔

اس وقت کمرا ڈرائنگ روم کی حالت ابتر تھی۔ ایلی نور کے جسم سے تانت کا وہ گاؤن اتر گیا تھا جو اس نے آراستہ فلیٹ کے وارڈروب سے نکالا تھا۔ شب خوابی کا لباس بھی کئی جگہ سے پھٹ گیا تھا۔ اپنے بکھرے ہوئے بالوں کے ساتھ اس وقت وہ اکھاڑے سے نکلی ہوئی پہلوان نظر آ رہی تھی۔ میرے شکار کی جھلسی ہوئی لاش قالین پر کسمپرسی کے عالم میں پڑی ہوئی تھی اس سے ذرا دور دوسرا نووارد ایک گٹھڑی کی صورت میں بے حس و حرکت پڑا گہرے گہرے سانس لے رہا تھا۔ اس کا چہرہ کئی جگہ سے زخمی تھا اور دائیں آنکھ نیلی ہو کر سوج گئی تھی۔

"اس کے منہ میں کپڑا ٹھونس کر اس کے دونوں ہاتھ پشت پر باندھ دو۔" ایلی نور کو یہ ہدایت دیتے ہوئے میں سلطان شاہ کی خواب گاہ کی طرف بڑھ گیا جہاں وہ قالین پر بے سدھ پڑے ہوئے پراپرٹی ایجنٹ کو ہلا جلا کر اس کی حالت کا اندازہ لگانے کی کوشش کر رہا تھا۔

اندر قدم رکھتے ہی میری چھٹی حس نے موت کی بو سونگھ لی۔ میں نے بڑھ کر پارٹی ایجنٹ کی نبضیں ٹٹولیں تو وہ موت کی اعضاء و اولیاں میں ڈوب چکی تھیں جب کہ بظاہر اس کے جسم پر کسی گولی یا چوٹ کے آثار نہیں تھے اور نہ ہی سلطان کے کمرے سے زیادہ دھینگا مشتی کی آوازیں سنائی دی تھیں۔

"یہ سر ٹوٹا ہے۔ کیا کیا تھا تم نے اس کے ساتھ؟" میں نے سلطان شاہ کو گھورتے ہوئے سوال کیا۔

"شاید اشتعال میں زور دار ہاتھ پڑ گیا ہوگا۔ جب نے اس کی گردن پر کراٹے کا وار کیا تھا۔" اس نے ندامت کے کسی احساس کے بغیر کہا۔

"پھر اس کی گردن ہی ٹوٹی ہوگی۔" میں نے کہا۔ "اب اس میں کچھ نہیں رکھا۔ دوسری لاش ڈرائنگ روم میں پڑی ہے۔ اب انھیں چھپانے کی کوشش کرو، کوئی اور نکل آیا تو لینے کے دینے پڑ جائیں گے۔"

"دونوں کو مسہری کے نیچے ٹھونس دوں گا۔ یہ تو ظاہر ہے کہ اس واقعے کے بعد ہم اب یہاں سے نکلنے کی ہی سوچیں گے۔" اس نے تائید طلب لہجے میں کہا اور میں سر ہلاتے ہوئے باہر آ گیا۔

وہاں ایلی نور بڑی محنت سے اپنے کام میں مصروف تھی۔ وہ نیکی کے ہاتھ اس کی پشت پر باندھنے کے لیے اس کے گاؤن کی مضبوط اور خوب صورت ڈوری استعمال کر رہی تھی۔ میں اس کی کارروائی کا جائزہ لیتے ہوئے سگریٹ سلگا کر صوفے پر نیم دراز ہو گیا۔

ہم پر وہ ناگہانی افتاد جس غیر متوقع انداز میں نازل ہوئی تھی، اسی تیزی کے ساتھ رخصت بھی ہو گئی تھی اور نوواردوں میں سے ایک نے مرنے سے پہلے یہ بھی بتا دیا تھا کہ پارٹی ایجنٹ بغاوت، خودکشی کا تجزیہ تھی کا۔ نہ وہ تھا اور سا ایلی نور نے رہائش کی فراہمی کے لیے اپنا جو اسی ہی کا انتخاب کیا تھا جب کہ اس وقت شی سے تعلق رکھنے والے بھی شہر میں ہم جیسوں کی بو سونگھتے پھر رہے تھے۔

پارٹی ایجنٹ نے ہمیں فلیٹ کا پتا دینے کو یقینی طور پر ان دونوں پر اپنے شبے کا اظہار کیا ہوگا اور پھر ان دونوں نے بھی فلیٹ پر چڑھائی کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ اگر اس راز سے وہی دونوں واقف تھے تو ہمارے سر سے ہر خطرہ ٹل چکا تھا اور ہم وہیں ٹھہر کر سکون کے ساتھ اپنے اگلے پروگرام کی منصوبہ بندی کر سکتے تھے، بصورت دیگر ان کی واپسی میں تاخیر ہونے کی صورت میں ان کے مددگار زیادہ قوت اور تیزی کے ساتھ کسی بھی لمحے ہم پر حملہ آور ہو سکتے تھے۔

"یہ لڑکی کیا بلا ہے؟" ایلی نور کے فارغ ہو جانے پر میں نے اس سے سوال کیا۔

"بیجنگ میں شی کا سربراہ ہے اور اس قدر بااثر شخصیت ہے کہ اس سے یہاں کے جرائم پیشہ لوگ بھی پناہ مانگتے ہیں لیکن پولیس اور دوسرے سرکاری محکموں میں اس کا یہ عالم ہے کہ کوتوالیوں میں مہمان کے طور پر عزت کے ساتھ بلایا جاتا ہے اور جو کچھ کہہ دے اس پر من و عن یقین کر لیا جاتا ہے۔" وہ بڑا سا منہ بنا کر بولی۔

"اس سے تمھاری اتنی زیادہ واقفیت کیسے ہو گئی؟"

"ایک بار اپنے چند دوستوں کے ساتھ پریسیڈنٹ والی منزل کی کھڑکی میں آئی ہوں، ہم دونوں کانسرٹ کا لطف لینے آیا تھا تو کسی دولت مند کے اسٹیشن پر ٹھہرا تھا وہیں ملاقات ہوئی تھی۔ نگاہوں کا بھی بہت گندا ہے، ہر عورت کو حریص اور للچاتی ہوئی نظروں سے دیکھنے کا عادی ہے۔ مجھے تو اس کی صورت ہی سے چڑ ہو گئی تھی۔"

اسی اثنا میں سلطان شاہ آیا اور بیجنگ کے شکار کی لاش کو قالین پر گھسیٹتے ہوئے اپنی خواب گاہ کی طرف لے جانے لگا۔

"ڈھیر ہوتے کے بعد مجھے اپنی توانائی کی بحالی کا احساس ہو رہا ہے۔" اس نے مسکراتے ہوئے خوش دلی کے ساتھ کہا۔

"تم لوگ بہت عجیب ہو!" ایلی نور جھرجھری لے کر بولی۔ "لاشوں کی موجودگی میں بھی ہنس لیتے ہو... میں تو برسوں اس منظر کو نہ بھول سکوں گی۔"

"سلطان دونوں لاشیں اپنی مسہری کے نیچے ٹھونس دے گا، اور پھر اسی مسہری پر سکون سے رات گزارے گا۔ دشمنوں سے انتقام لینے کی یہ لذت بڑی عجیب ہوتی ہے۔ ہم ابھی بچ کے ہونے تو ہمارا حشر بھی ان سے مختلف نہ ہوتا۔" میں نے کہا۔ "اب تم اس کے منہ پر ٹھنڈے پانی کے چھینٹے دے کر اسے ہوش میں لانے کی کوشش کرو تاکہ اس کے بیان کی روشنی میں ہم یہاں ٹھہرنے یا فوری روانگی کے بارے میں کوئی فیصلہ کر سکیں۔"

"میری دانست میں تو یہاں سے نکل جانا ہی بہتر ہوگا۔" وہ اٹھتے ہوئے بولی اور کچن سے ٹھنڈے پانی کی بوتل لا کر بے ہوش نیکی کے منہ پر چھینٹے مارنے لگی۔

میری سگریٹ ختم ہونے سے پہلے ہی وہ ہڑبڑا کر ہوش میں آ گیا۔ اس کے چہرے پر موت کے آثار ضرور نمایاں تھے مگر آنکھوں سے دہشت کے بجائے نفرت جھانک رہی تھی۔

میں نے قریب جا کر اس کے بالوں کو تھام کر ایک جھٹکا سا دیا اور وہ ایلی نور کو بھول کر مجھے گھورنے لگا۔ اس کے تیور سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اگر اس کے ہاتھ بندھے ہوئے نہ ہوتے تو وہ نتائج کی پروا کیے بغیر مرنے مارنے پر تل گیا ہوتا۔ اس کے منہ میں حلق تک کپڑا بھرا ہوا تھا لہٰذا وہ کوئی آواز بھی نہ نکال سکا۔

"وہ تم پوری طرح بے بس ہو چکے ہو۔" میں نے اس کی لاتوں کی زد سے نیچے کر قالین پر اکڑوں بیٹھتے ہوئے کہا۔ "تمہارے دونوں ساتھی مارے جا چکے ہیں۔ یہ تمہاری خوش قسمتی ہے کہ ایک نوجوان حسین عورت سے زور آزمائی کر کے تم زندہ بچ گئے ہو۔ اگر تم نے ہمارے سوالات کے سیدھے سیدھے جوابات دیے تو فائدے میں رہو گے ورنہ اپنے ساتھیوں سے جا ملو گے۔"

اس نے غصے اور بے بسی کے ساتھ اپنے سر اور گردن کو تیزی سے جھٹکے دیے۔ مطلب شاید یہی تھا کہ دہانہ آزاد ہوئے بغیر وہ کچھ بھی نہ کہہ سکے گا مگر میں نے اس کی آنکھوں میں خون کی پیاس دیکھ لی تھی۔

"یہ ہیٹ گن ہے۔" میں نے اپنا وہ نادر ہتھیار جیب سے نکال کر اس کی نال چھت کے ایک آہنی گلدان کی طرف کرتے ہوئے کہا۔ "یہ پلک جھپکتے میں ہر چیز کو جلا کر خاک کر دیتی ہے۔"

میں نے آہستگی سے ٹریگر دبایا اور موت کی نیلی شعاعوں نے اس گلدان میں آر پار سوراخ کر دیا۔ "اس کا نشانہ بننے والے کو اپنا سانس بھی پورا کرنے کی مہلت نہیں ملتی۔" میں نے ٹریگر سے انگلی کا دباؤ ختم کرتے ہوئے کہا۔ "میں تمہارے منہ سے کپڑا نکال رہا ہوں لیکن اگر تم نے شور مچانے کی کوشش کی تو یہ شعاعیں تمہارے سینے کو جلا کر راکھ کر دیں گی۔"

وہ بہت بے خوف آدمی تھا یا اس وقت اشتعال کی وجہ سے پاگل ہو رہا تھا کیوں کہ میری دھمکی کے باوجود اس کے چہرے کے تاثرات نہ بدل سکے اور اسی لیے میرے ذہن میں ایک نئی تجویز نے جنم لے لیا۔

وہ تینوں فلیٹ میں آ گئے۔ خون ریز تصادم ہوا اور ان میں سے دو مارے گئے لیکن اس پورے سانحے میں مجھے سلونا آئی کو آزمانے کا موقع نہیں مل سکا تھا جب کہ اپنے بارے میں بل اینتھنی کی معلومات کی گہرائی جانچنے کے لیے وہ بہت ضروری تھی۔

"تم خودکشی کے راستے پر چل رہے ہو۔ اپنے دماغ کو ٹھنڈا رکھو گے تو بہت دن جی سکو گے۔" میں نے نرم لہجے میں کہا۔ "بل اینتھنی ایک دیوانہ آدمی ہے جو میرے بارے میں غلط فہمی کا شکار ہو گیا ہے جب کہ میں آئی مین ہوں۔" یہ کہتے ہوئے میں نے جیب سے تیسری آنکھ والا وہ ترشا ہوا طلائی سکہ نکال کر اس کے سامنے کر دیا اور وہ بے اختیار قالین پر سیدھا ہو کر بیٹھ گیا۔

سلونا آئی دیکھتے ہی اس کے چہرے کا رنگ فق ہو گیا اور ہاتھ پیر ڈھیلے پڑ گئے۔ اس کا وہ ردعمل اس قدر اضطراری اور حقیقی تھا کہ میں نے اس کے جواب کا انتظار کیے بغیر اس کے منہ میں ٹھنسا ہوا کپڑا نکالنا شروع کر دیا۔

منہ صاف ہوتے ہی اس پر شدید کپکپی کا دورہ پڑا تھا چند ثانیوں بعد اسے سکون نصیب ہوا تو وہ بھرائی ہوئی آواز میں بولا تھا۔

"میں معافی چاہتا ہوں جناب! مجھے معلوم نہیں تھا کہ بل اینتھنی یوں مکاری سے کام لے کر ہمیں تمہارے مقابل کھڑا کر دے گا۔"

"مجھے پوری بات بتاؤ۔ یہ سب کیسے ہوا اور اس کی ہدایات کیا تھیں؟" میں نے خشک لہجے میں کہا۔ ایلی نور نے میری اس کارروائی اور اس کے حوصلہ افزا ردعمل کو بہت حیرت سے دیکھا تھا۔

"یہ تو تمہیں بھی معلوم ہو گا کہ رات پریسیڈنٹ کا ایک ہوٹل میں تباہ کر دیا گیا۔ اس کے بعد سے گن بوٹ بھی لاپتا تھی پھر آج شہر بھر میں آدمی پھیلا دیے گئے تا کہ گن بوٹ کے عملے کا کوئی فرد نظر آئے تو اسے بل اینتھنی تک پہنچا دیا جائے۔ اس مہم کے نتیجے میں گن بوٹ کے عملے کے کئی آدمی ہاتھ لگے۔ انھوں نے کیا بتایا یہ صرف بل اینتھنی جانتا ہے۔" وہ ٹھک ٹھک رک کر بول رہا تھا اور اس کے لہجے میں غصے کے بجائے عاجزی پیدا ہو گئی تھی۔ "پھر معلوم ہوا کہ ایلی نور اور اس کے دو ساتھیوں نے بل اینتھنی کے ایک آدمی کو ہلاک کر دیا۔ اسی وقت ہمیں تم دونوں کو تلاش کرنے اور زندہ یا مردہ پکڑنے کے احکام ملے تھے۔"

"تمہیں میرے بارے میں کیا بتایا گیا تھا؟" میں نے سوال کیا۔

"خاص طور پر تو کچھ بھی نہیں کہا گیا تھا لیکن بل اینتھنی نے یہ ضرور بتایا تھا کہ ایلی نور کا ایک ساتھی جعلی آئی مین بنا پھر رہا ہے لیکن میں سلونا آئی اپنی آنکھوں سے دیکھ لینے کے بعد اس خرافات پر کیسے یقین کر سکتا ہوں۔ ہو سکتا ہے کہ بل اینتھنی کو کوئی سنگین غلط فہمی ہوئی ہو یا اسے خود ہی غلط اطلاع ملی ہو۔"

"بل اینتھنی کو یہ علم ہے کہ تم نے ہمارا سراغ لگا لیا ہے؟" میں نے سپاٹ لہجے میں وہ اہم سوال کر ڈالا۔

"ہم نے جب بھی تم لوگوں کے بارے میں بتایا تو یہی بات ہے کہ اس پر اعتبار ہونے کے باوجود ہمیں یقین نہ آیا کہ تم لوگ اتنی آسانی سے قابو میں آ جاؤ گے۔ اسی لیے ہم کسی کو اطلاع کیے بغیر اپنے ساتھیوں سمیت ادھر چلے آئے تھے۔ مجھے شبہ بھی ہوتا کہ ہم ایک عظیم آئی مین کی شان میں گستاخی کا ارتکاب کرنے جا رہے ہیں تو میں ہرگز ادھر کا رخ نہ کرتا۔"

"ہم لوگوں کو کہاں پہنچانے کا پروگرام تھا؟"

"بل اینتھنی کی حویلی پر لے جانے کیوں کہ جب کوئی مہم درپیش ہو تو وہ عموماً وہیں رنگ رلیاں مناتا رہتا ہے۔"

"گن بوٹ کے عملے کے دوسرے لوگ بھی وہیں لے جائے گئے ہوں گے؟"

"مجھے کچھ علم نہیں... ان کے بارے میں مجھے اڑتی اڑتی خبر ملی تھی۔" اس نے رک کر تھوک نگلتے ہوئے اپنا حلق تر کرنے کی کوشش کی پھر خوشامدانہ لہجے میں بولا۔ "میرے حق میں کانٹے نہ بچھائیے بلند

پانی پلا دو تو بڑا احسان ہوگا۔"

"تم اس مہربانی کے مستحق تو نہیں ہو لیکن اپی نور تمھاری یہ خواہش ضرور پوری کرے گی۔"

"میں تمھارا مجرم ہوں۔ تم میرے سر پر جوتے بھی لگاؤ گے تو سر جھکا کر تیار رہوں گا۔ میں تو تصور بھی نہیں کر سکتا تھا کہ کسی دن اپنے کسی آئی جی کے سامنے آؤں گا۔"

اپی نور نے بوتل سے پانی اس کے حلق میں انڈیلنا شروع کیا اور وہ بے تابانہ انداز میں آدھی بوتل پی گیا۔ "اس کے ہاتھ بھی کھول دو۔" میں نے اپی نور سے کہا اور اگلے ہی لمحے وہ آزاد تھا۔

"تم واقعی عظیم آئی جی ہو۔" وہ دونوں ہاتھوں سے اپنی کلائیاں مسلتے ہوئے بھرائی ہوئی، احسان مندانہ آواز میں بولا۔ "تم چاہتے تو مجھے سسکا سسکا کر پیاسا بھی مار سکتے تھے... ہم نچلے اور درمیانی درجے کے لوگ اپنے بڑوں پر بلاوجہ ناز نہیں کرتے، ہماری ایک ایک سانس کا دارومدار تمھاری خبرگیری اور ہمدردی پر ہوتا ہے۔"

بے تحاشا شکایت ہونے کے بعد اس کی جو کیفیت بنی تھی، اس کی بنا پر یہ سوچنا محال تھا کہ وہ اس وقت چاپلوسی کر رہا تھا۔ حقیقت یہ تھی کہ حضور آئی جی کی زیارت کرتے ہی اس پر فرماں برداری اور ندامت کا ایسا بھرپور اخلاقی حملہ ہوا تھا کہ اس کے لیے میرا سامنا کرنا دشوار ہو رہا تھا اور میں دل ہی دل میں اس کے انجام پر جشن منا رہا تھا۔

وہ قانون اور موت کے سوداگروں کے گروہ کا ایک کارندہ تھا اور یقینی طور پر اس کا دامن بھی بے شمار جرائم سے داغ دار تھا۔ اس کے دو ساتھی جہنم واصل ہو چکے تھے اس لیے اسے بھی ان کے تعاقب میں روانہ ہونا تھا لیکن اپنے بارے میں ایل ایچی اور دوسروں کی لاعلمی کی اطلاع ملنے کے بعد میرے اعصاب پر چھایا ہوا تناؤ ختم ہو چکا تھا اور میں اس سے مزید کچھ اگلوا کر سکون سے اس پر کاری وار کرنے کا فیصلہ کر چکا تھا۔

اپی نور اپنا بھیگا ہوا شب خوابی کا لباس تبدیل کرنے کے لیے خواب گاہ میں چلی گئی اور سلطان شاہ دونوں لاشوں کو ٹھکانے لگا کر میرے پاس آ موجود ہوا تھا۔

"وہ دونوں کہاں ہیں؟" ایچی نے تلاشی نظروں سے فلیٹ کا جائزہ لیتے ہوئے سنگین لہجے میں سوال کیا۔

"اندھیرے کا فائدہ اٹھا کر دونوں ہی نکل بھاگے۔ تمھاری بدقسمتی تھی کہ گھیر لیے گئے۔" میں نے لطف لینے کی نیت سے کہا اور وہ یک لخت مضطرب ہو گیا۔

"یہ بہت بُرا ہوا۔" وہ بے تابانہ لہجے میں بولا۔ "تمھیں فوراً ٹھکانا تبدیل کر لینا چاہیے کیوں کہ وہ وقت ضائع کیے بغیر پوری تیاری کے ساتھ دوبارہ دھاوا بول دیں گے۔ بدقسمتی سے وہ ایل ایچی کی باتوں میں آئے ہوئے ہیں۔ انھیں تمھارے مرنے کا علم نہیں ہو سکا ہوگا لیکن ان کے لوٹنے سے پہلے تمھیں یہاں سے نکل جانا چاہیے۔"

"انھیں آنے دو، میری شناخت اب تم ہی کراؤ گے... وہ لوگ یہاں تک کیسے پہنچے تھے؟"

"عمارت کے کنارے سرخ شیورلیٹ پارک کی تھی... اس کی چابیاں راجن کے پاس تھیں، وہ اسی کار میں واپس بھاگے ہوں گے اور اس بار وہ براہِ راست ایل ایچی سے کمک لے کر آئیں گے۔"

"گاڑی کا نمبر بتاؤ، میں ان کا بھی بندوبست کیے لیتا ہوں۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ اس نے نہایت سعادت مندی کے ساتھ کار کا نمبر بتایا تھا اور پھر میں اسے اشارہ کرتے ہوئے سلطان شاہ کے کمرے کی طرف بڑھ گیا۔

خواب گاہ بالکل صاف ستھری ہوئی تھی۔ سلطان شاہ نے دونوں لاشیں بہت مہارت اور صفائی کے ساتھ چھپائی تھیں۔ وہ اندر جا کر ٹہلتے ہوئے انداز میں کمرے کے وسط میں کھڑا ہو گیا۔

"مسہری کے نیچے دیکھو۔" میں نے جیب میں گن کے دستے پر اپنی گرفت مضبوط کرتے ہوئے اس سے نرم لہجے میں کہا اور وہ فوراً ہی گھٹنوں کے بل قالین پر جھک گیا۔

نیچے اس نے کچھ دیکھا، اس کے بعد وہ تیزی سے سیدھا ہونا چاہ رہا تھا لیکن میں نے اس کی پشت سے بائیں پہلو پر بیم فائر کی اور وہ کوئی آواز پیدا کیے بغیر وہیں قالین پر ڈھیر ہو گیا۔ اس وقت پہلی بار مجھے گن کی اس خوبی کا احساس ہوا کہ اس سے خون ریزی بہت صاف ستھری ہوتی تھی اور قالین گندا ہونے کا خطرہ مول لیے بغیر آسانی سے نمٹا جا سکتا تھا۔

"اسے یہاں تک کیوں لائے تھے؟" سلطان شاہ نے بُرا سا منہ بنا کر سوال کیا۔

"خود چل کر آ گیا ورنہ تمھیں گھسیٹنا پڑتا۔ اب جلدی سے راجن کی جیب سے موٹر کی چابیاں نکال کر میرے کوٹ میں اندر ٹھونس دو۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔ "ہمیں آج رات ہی کسی وقت یہاں سے نکل جانا چاہیے۔ صبح تک ان تینوں کی گمشدگی کی وجہ سے نت نئی پریشانیاں جنم لے سکتی ہیں۔"

اسی وقت اپی نور شعلہ جوالہ بنی ہوئی وہاں آ پہنچی۔ "اوہ! تم نے اسے بھی ختم کر دیا!" تیسری لاش پر نظر پڑتے ہی اس کے منہ سے تحیر آمیز آواز نکلی تھی۔

"لیکن تم مجھے بھی زندہ نہیں رہنے دو گی۔" میں نے ایک ٹھنڈا سانس لے کر کہا۔ "رات کے دو بجے اتنی زبردست تیاری کس کے لیے کی ہے کہ تمھاری طرف نظر بھر کر دیکھنا محال ہو جائے۔ میرا اندازہ تھا کہ ہم اسی وقت فلیٹ کو خیرباد کہیں گے۔"

تک پہنچ کر بھی دریا کی سرپرستی ختم نہیں کی بلکہ اسے ڈھیل ہی دیتا رہا ہے۔"

"اگر دریا کا دعویٰ درست مان لیا جائے تو اس کی رگوں میں ایک بڑے مجرم کا خون دوڑ رہا ہے اس لیے اخلاقیات کے بارے میں اس کے اپنے اصول ہوں گے۔ طبیعت بھی مجرمانہ ہی ہوگی ہو سکتا ہے کہ اس کا باپ اسی طرح اسے اپنے گندے پیشے کی تعلیم دے رہا ہو۔"

"ہاں یہ ہو سکتا ہے۔" وہ پُرخیال لہجے میں بولی۔ "لیکن مجھے یہ بات عجیب محسوس نہیں ہوتی۔ میرا اندازہ ہے کہ کوئی کتنا ہی گھٹیا مجرم کیوں نہ ہو اپنی اولاد کو گناہ آلود زندگی سے بچانے کی ہر ممکن کوشش کرتا ہے۔"

"یہ وہی مجرم کرے گا جس کا ضمیر زندہ ہو اور وہ اپنے کاموں کو بُرا سمجھتا ہو۔ جو لوگ اپنے غلط کاموں کو جائز سمجھتے ہیں، وہ انتہائی جرم کی مجرمانہ سرگرمیوں کو ایک کامیاب قرار دیتے ہیں... اسی طرح خود کردو بھی لائیڈ اپنی بیٹی کو کامیاب کی تربیت دے رہا ہے۔"

اپنی طور سے وہ سب کہنے لگے مجھے بے اختیار میری کہانی کا وہ باب یاد آگیا جس میں کبھی لائیڈ نے ڈان مریانو کے روپ میں مجھے گردن تک خاکستروں میں دھکیل دیا تھا۔

"اُس نے دیدہ و دانستہ مجرمانہ زندگی اختیار کی ہے مگر میں نے میڈ وما سے پولٹری کے بعد گن پوائنٹ پر ملازمت کی پیش کش قبول کی تو میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ میں کسی غلط راستے پر چل پڑی ہوں مگر پھر رفتہ رفتہ میں اس دلدل میں دھنستی چلی گئی۔ رفتہ رفتہ میں اُن کے لئے رازوں سے واقف ہوگئی کہ اب میری واپسی عملاً ناممکن ہو کر رہ گئی تھی۔" سجنا تغلب کی بوجھل خاموشی کے بعد ایلی نور نے افسردہ لہجے میں کہنا شروع کیا۔ "پھر تم ہماری بن آگئے۔ تمہیں آج میں بتا رہی ہوں کہ میں نے تمہاری اطاعت قبول کی تھی مگر تم سٹی کے دشمنوں میں سے تھے اب وہ جانتے ہیں کہ میں تمہارے ساتھ ہوں۔ اسی دوران جب تم ان کے چار آدمیوں کو ہلاک کر چکے ہو تو وہ مجھے ان جرائم میں پوری طرح ملوث سمجھ رہے ہوں گے۔ اسی طرح ان لوگوں میں میری واپسی کے راستے مسدود ہو چکے ہیں سوال یہ ہے کہ اب میرا مستقبل کیا ہوگا؟ تم کب تک مجھے ساتھ لیے پھرتے رہو گے؟"

"جب تک حالات اجازت دیں تم ہماری تحویل میں رہ سکتی ہو۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔ "تم زندگی بھر بھی ہمارے ساتھ رہ سکتی ہو..."

"نہیں۔" وہ تڑپ کر میری بات کاٹتے ہوئے جذباتی لہجے میں بولی۔ "اپنی کسی باعزت شناخت کے بغیر یوں کسی مرد کے ساتھ نہیں رہ سکتی۔ دوستی دوستی اور بات ہے لیکن مستقل ساتھ نہیں ہو سکتا۔"

"تم خوب صورت اور خوش مزاج ہو، ہماری ذہنی ہم آہنگی بھی ہے۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "لیکن میری زندگی کسی سے وابستہ ہے اس کی زندگی میں، میں اپنا عہد نہ توڑ سکوں گا۔ اس کے علاوہ تم جو رفاقت چاہو وہ اختیار کر سکتی ہو۔"

وہ یک بیک اداس ہو گئی۔ "اچھا ہوا کہ تم نے بتا دیا... جب میں تمہارے قریب آئی تو عارضی رفاقت کے سوا میرے ذہن میں کچھ بھی نہیں تھا لیکن تمہارے ساتھ رہ کر رفتہ رفتہ میں تم سے مانوس ہو کر اپنے ذہن میں مستقبل کے کچھ نازک سے گھروندے بنانے لگی تھی جو اچھا ہوا کہ بننے سے پہلے ہی بکھر گئے... میرا خیال ہے کہ تمہیں میری ضرورت صرف اس لیے تھی کہ تم بھی لائیڈ تک پہنچنا چاہتے ہو جو سٹی کی سرپرستی کے ساتھ گنگ لارڈز کا بھی مالک ہے۔ اس کے بعد تمہارا راستہ بدل جائے گا۔"

"میں بھی لائیڈ تک ضرور پہنچنا چاہتا ہوں لیکن اس کے لیے تمہیں آلۂ کار نہیں بنانا چاہتا۔ یہ تصور تمہارے ذہن کی پیداوار ہے تم جب تک چاہو خوشی کے ساتھ میرے ساتھ رہ سکتی ہو اور نہ چاہو تو ابھی سے کسی الگ راستے کا انتخاب کر سکتی ہو۔ یہ ساری رقم تمہاری ہے، جو چاہو گی اسے کسی کے لیے ہاتھ اٹھا کر بھی نہیں دینا۔"

"میں تمہارے ساتھ نہیں رہ سکتی۔" وہ بھرائی ہوئی آواز میں بولی۔ "ایک مرد کے ساتھ دو عورتوں کا گزارہ نہیں ہو سکتا۔ یہ میں برداشت کر سکوں گی نہ تمہاری محبوبہ تمہیں اجازت دے گی..."

"ضروری نہیں کہ عورت بیوی یا محبوبہ ہی بنا کر رکھے۔ تم بہن بھائی بھی بن سکتے ہو۔" سلطان شاہ اس کی بات کاٹتے ہوئے ناصحانہ لہجے میں بولا اور میرا وجود روشن ہو کر رہ گیا۔

ایلی نور بھی کچھ نہ بول سکی۔ ہم دونوں ہی جانتے تھے کہ گن پوائنٹ پر تعارف کی ابتدا ہوتے ہی ہم نے اپنے درمیان ایسے کسی پاکیزہ رشتے کی گنجائش بالکل ختم کر دی تھی۔

کار کی رفتار کم ہونے لگی۔ میں نے بوکھلا کر پیچھے کا جائزہ لیا تو سڑک دور تک ویران پڑی ہوئی تھی۔ شاید اس وقت ہم کافی فاصلہ طے کر کے پیرس کے مضافات میں آ نکلے تھے۔ میں نے ایلی نور سے اس بارے میں استفسار کیا تو اس نے تردد بھری آواز میں بتایا کہ اس کے لیے گاڑی چلانا دشوار ہو رہا تھا۔

خود میں بھی محسوس کر رہا تھا کہ جب سے اس نے نہایت غیر یقینی مستقبل کا ذکر چھیڑا تھا، اسٹیئرنگ پر اس کا ہاتھ مسلسل بہک رہا تھا اور کار ویران سڑک پر لہراتے ہوئے چل رہی تھی لیکن میں نے اسے ٹوکنا مناسب نہ سمجھا مگر اب کیوں نار کی جھلکتی ہوئی سڑک

سے آنے والے انعکاس میں اس کی آنکھوں میں موتی سے ٹوٹے آنسو لرزتے نظر آ رہے تھے اور بہتر یہی تھا کہ وہ ڈرائیونگ سیٹ چھوڑ کر اپنے اُمڈتے جذبات اُبال پر یکسوئی کے ساتھ قابو پا لے۔

آخر کار اس نے گاڑی سڑک سے اتار کر آہستگی سے بچے میں روک دی۔ انجن بند کرتے ہوئے اس کا بدن بے آواز ہچکیوں کے سبب لرز رہا تھا۔ شاید وہ ضرورت سے زیادہ ہی دل گرفتہ ہو گئی تھی۔

"تم اِدھر آ جاؤ، تمہیں سکون کی ضرورت ہے، ڈرائیونگ میں کر لوں گا۔" میں نے اس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر کہا اور اپنی طرف کا دروازہ کھول کر نیچے اتر گیا۔

کھلی فضا میں اترتے ہی پہلے سے بہتر کھلی ہوا کے تھپیڑوں نے استقبال کیا۔ پھر جیسے ہی ایلی نور کی سمت کے دروازے پر پہنچا، اچانک وہ ویرانہ پولیس کار کے سائرن کے آسیبی شور سے گونج اٹھا۔ اس کے ساتھ ہی ویران سڑک پر تین روشنیاں جل اٹھیں جن میں سے دو واضح طور پر کسی کار کے ہیڈ لیمپس تھے اور تیسری کار کی چھت پر گردش کرتی ہوئی ایمرجنسی لائٹ تھی۔

سڑک بالکل سیدھی تھی۔ میں نے چند لمحے قبل ہی دیکھا تھا کہ وہاں کسی کار کی روشنی کا پتا نہیں تھا۔ اب وہ روشنیاں جس طرح اچانک نمودار ہوئی تھیں، اس سے مجھے شبہ ہو رہا تھا کہ شاید وہ پولیس کار تھی اور کافی دیر سے تمام روشنیاں گل کیے ہماری کار کا تعاقب کر رہی تھی لیکن ہماری کار کے رکنے پر انھوں نے غالباً قریب آ کر اپنا اطمینان کرنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

ایلی نور کے پاس سارے کاغذات موجود تھے جبکہ میرے پاس نہ ڈرائیونگ لائسنس تھا اور نہ پاسپورٹ۔ اگر اس وقت میں ڈرائیونگ سیٹ سنبھال لیتا تو گشتی پولیس کی بازپرس سے بچنا محال تھا۔ لہٰذا سائرن کی آواز سنتے ہی میں کار کے گرد گھوم کر دوبارہ پسنجر سیٹ کی طرف پہنچ گیا جہاں ایلی نور سرک کر منتقل ہو چکی تھی۔

پولیس کار برق رفتاری سے قریب آتی جا رہی تھی۔ میں نے دروازہ کھول کر اضطراری طور پر ایلی نور کو دوبارہ ڈرائیونگ سیٹ کی طرف دھکیل دیا۔ "اسٹیئرنگ تم ہی سنبھالو، میرے پاس لائسنس نہیں ہے۔"

وہ جیب سے رومال نکال کر جلدی جلدی آنکھیں صاف کرنے لگی اور میں نے میگن جیب سے نکال کر پھرتی کے ساتھ ڈرائیونگ سیٹ کے نیچے ڈال دی۔ پھر ایلی نور نے اگنیشن لگانے کی نیت سے ہیڈ لیمپس آن کیے ہی تھے کہ پولیس کار تیز رفتاری سے ہماری کار کے آگے ایک شدید جھٹکے کے ساتھ اس طرح رکی کہ ہمارا راستہ مسدود ہو گیا۔

پولیس کار کے پوری طرح رکنے سے پہلے ہی گاڑی کی ٹولیں میں دو باوردی پولیس افسران دروازے کھول کر نیچے کود گئے تھے۔ تیسرا ڈرائیونگ سیٹ پر موجود رہا۔ پھرتی سے اترنے والے افسران دونوں سمتوں سے تیر کی طرح ہماری کار کی طرف آئے تھے۔ ان میں سے ایک کے ہاتھ میں ٹارچ دبی ہوئی تھی۔

ایلی نور نے اپنی طرف کی کھڑکی کا شیشہ اتار دیا۔ میں نے بھی اس کی تقلید کی۔ اس کی طرف والے پولیس افسر نے فرنچ میں کچھ کہتے ہوئے اپنی ٹارچ کی روشنی ایلی نور کے چہرے پر ڈالی تھی اور بے اختیار ریشمی سا ہو کر رہ گیا۔ پھر وہ روشنی باری باری میرے اور سلطان شاہ کے چہروں پر پڑی تھی۔

اس افسر نے ایک مرتبہ پھر فرنچ میں کچھ کہا، لہجہ استفساریہ تھا۔ ایلی نور نے فرنچ میں مختصر سا جواب دیا پھر انگریزی میں بولی: "میرے دوست فرنچ نہیں جانتے، بہتر ہوگا کہ ہم انگریزی میں بات کریں۔"

"پہلے ڈرائیونگ لائسنس اور گاڑی کے کاغذات دکھاؤ۔" وہی افسر انگریزی میں بولا۔ "اس کے بعد تم سے فرنچ میں بات ہوگی اور تمہارے ساتھیوں سے انگریزی میں۔ اس طرح کوئی بھی تضاد بیانی آرام سے پکڑی جا سکے گی۔"

"تو تم یہ فرض کر کے آئے ہو کہ ہم تضاد بیانی ضرور کریں گے۔" ایلی نور نے برہمی کے عالم میں کہا۔ میں نے محسوس کیا کہ اس کی آواز بدستور بھرائی ہوئی تھی۔

"تم کہہ سکتی ہو کہ یہ اغوا کی واردات نہیں ہے۔ ہم مانتے ہیں لیکن تمہیں شاید اندازہ نہیں کہ تم اس شاہراہ پر کافی دیر سے اسپیڈنگ اور لاپرواہ ڈرائیونگ کر رہی تھیں جو ایک سنگین جرم ہے۔ کاغذات دکھاؤ۔"

ایلی نور نے اپنا ڈرائیونگ لائسنس نکال کر غصے سے اس کی طرف بڑھا دیا۔ اس دوران میں تیسرا افسر بدستور پولیس کار میں موجود رہا تھا۔ گاڑی سے وائرلیس سیٹ پر آنے والی آوازوں سے میں نے اندازہ لگایا کہ وہ نہ صرف نشر ہونے والے پیغامات سن رہا تھا بلکہ اپنے ہیڈ کوارٹر کو اپنی تازہ ترین پوزیشن سے بھی آگاہ کر رہا تھا۔

ایلی نور نے کیبن لائٹ جلا کر ڈیش بورڈ کے خانے میں سے گاڑی کے کاغذات تلاش کر کے نکالے اور روشنی میں ان پر ایک نگاہ ڈال کر انہی افسر کی طرف بڑھا دیے۔

"خوب!" وہ ٹارچ کی روشنی میں کاغذات دیکھتے ہوئے بولا۔ "یہ گاڑی کس کے نام پر ہے؟"

"بل ایتھی!" ایلی نور کی زبان سے وہ نام سنتے ہی میں چونک پڑا لیکن مجھے یقین تھا کہ ایلی نور نے وہ نام یقیناً گاڑی کے کاغذات پر ہی پڑھا ہوگا ورنہ وہ اتنے اعتماد سے جواب نہ دیتی۔

"پھر یہ تمہارے پاس کیسے ہے؟" افسر نے چبھتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"یہ میرا دوست ہے اُس سے میں نے یہ گاڑی مستعار لی ہے۔" ایلی نور اب آہستہ آہستہ خود پر قابو پاتی جا رہی تھی۔

"مجھے افسوس ہے مادموازیل! اگر اس نے صرف ڈیڑھ گھنٹے پہلے اپنی کار چوری ہونے کی رپورٹ درج کرائی ہے۔" پولیس افسر کا لہجہ استہزائیہ ہو گیا۔ "باہر سردی ضرور ہے لیکن تم تینوں کو نیچے اترنے کی زحمت کرنا پڑے گی۔ ہم گاڑی کی تلاشی لینا چاہتے ہیں۔"

"تم جو چاہو کر سکتے ہو۔ ہم ذرا بھی مزاحمت نہیں کریں گے۔" ایلی نور نے مصالحانہ لہجہ اختیار کرتے ہوئے کہا۔ "لیکن ہمیں صبح ہونے سے پہلے سینٹ میبل پہنچنا ہے تم چاہو تو کوئی بات بھی ہو سکتا ہے۔ کار کی چوری کا معاملہ ہم واپس پہنچ کر بھی سے حل کر لیں گے۔ تم یقین کرو کہ یہ ابھی کوئی غلط فہمی ہوئی ہے۔"

"سمجھوتا!" وہ ایک دم بپھر سے اکھڑ گیا۔ "کیا مطلب ہے تمہارا؟ تم قانون کو خریدنا چاہتی ہو؟"

"وہ قانون کی نہیں، تمہاری بات کر رہی تھی آفیسر!" میں نے نرم لہجے میں دخل انداز ہوتے ہوئے کہا۔ "قانون اپنی جگہ اٹل اور واجب الاحترام ہے لیکن اس وقت تم قانون کے مالک ہو، تمہارا ہر فیصلہ قانون سمجھا جائے گا۔"

"بکواس بند کرو۔" وہ غرایا۔ "کھل کر کہو کیا کہہ رہے ہو؟" شاید میرا ابتدائی جملہ پوری طرح اس کے پلے نہیں پڑ سکا تھا۔

"ہماری اس گاڑی کے مالک نے رپورٹ درج کرائی ہے اور ہم اس کار میں سفر کرتے ہوئے روکے گئے ہیں لہٰذا ہم تمہارے مجرم ہیں۔" میں نے بھولا بن کر نرمی سے کہنا شروع کیا۔ "لیکن قانون کا تعلق کار کی چوری سے ہے۔ ہم چور اچکے نہیں بلکہ باحیثیت لوگ ہیں۔ ایسی دس کاریں خرید کر خیرات کر سکتے ہیں لیکن سینٹ میبل کا سفر ملتوی نہیں کر سکتے۔ تم افسر مجاز ہو۔ اس کار کی قیمت کا تعین کرو، ہم اتنی رقم تمہیں نقد دے دیتے ہیں جو تمہارے پاس ہمارا زرِ ضمانت ہوگا۔ اگر ہم رات ختم ہونے تک کار سمیت تمہارے پاس واپس نہیں پہنچے تو وہ رقم تمہاری ہو جائے گی جس پر ہمارا کوئی مطالبہ نہیں ہوگا اور تم ہمارے خلاف ہر کارروائی کرنے کے لیے آزاد ہو گے۔"

"لیکن قانون مجھے ایسا کوئی اختیار نہیں دیتا موسیو!" غیر ارادی طور پر اس کے لہجے میں نرمی آ گئی۔

"مجھے معلوم ہے کہ قانون اندھا اور بے رحم ہوتا ہے لیکن مہربان افسروں کے ہاتھ میں قانون کی یہی کتاب خوشبو دار بادل کی طرح مہربان بن جاتی ہے۔ اپنی مجبوری کے تحت ہم تمہیں صرف یہ یقین دلانا چاہتے ہیں کہ ہم چور نہیں ہیں۔ اسی لیے کار کی قیمت کا تعین تمہارے ہاتھ میں دے رہے ہیں۔ جہاں تک تمہارے اس تعاون کے لیے ہم کوئی جرمانہ بھی ادا کرنے کے لیے تیار ہیں۔ ہم واپس لوٹیں یا نہ لوٹیں دونوں صورتوں میں رقم کے تم مالک ہو گے۔ یہ میرا شریفانہ وعدہ ہے۔"

فرض شناسی اور ایمان داری اپنی جگہ لیکن تھے وہ تنخواہ دار ملازم ہی — اس قدر کھلی کھلی پیش کش سن کر میری طرف گھورتے ہوئے افسر کی رال ٹپک پڑی۔ یہ بات نہیں بنے گی کیونکہ میری دانست میں یہ کار کسی طرح سو ہزار فرانک سے کم مالیت کی نہیں ہوگی۔ وہ کار کا جائزہ لیتے ہوئے بڑبڑایا۔

"تم کار کی رنگین سے زیادہ مالیت جانچ رہے ہو۔" ایلی نور نے احتجاج کیا۔

"اسی لیے میں نے پہلے ہی کہہ دیا تھا کہ بات نہیں بنے گی۔" وہ بولا۔ "اگر تم واپس نہ آئے تو ہم تینوں کے حصے میں صرف تینتیس ہزار فرانک فی کس آئیں گے جو زیادہ بڑی رقم نہیں ہوگی۔"

"خیر اس پر تم سے بحث نہیں کرتا۔" میں نے کہا۔ "حسب وعدہ ہم لوٹ آئے تو رقم واپس مل ہی جائے گی۔"

"لیکن رقم اسی وقت نقد ادا کرنا ہوگی۔" وہ ڈھٹائی کے ساتھ بولا۔

"ٹھہرو — پہلے ہم آپس میں مشورہ کر لیں۔" ایلی نور کی طرف والا افسر بول پڑا اور وہ دونوں ہماری کار سے ہٹ کر اپنی کار میں بیٹھے ہوئے تیسرے ساتھی کی طرف چلے گئے۔

میدان صاف ہوتے ہی میں نے ہم گن نشست کے نیچے سے نکال لی۔

"تم کیا کرنا چاہ رہے ہو؟" سلطان شاہ نے اردو میں اضطراری طور پر سوال کیا۔

"دیکھتے جاؤ۔" میں نے سرگوشیانہ لہجے میں کہا۔ "بات زیادہ تو بہت برا ہوگا لیکن ہم ہتھیار نہیں ڈالیں گے۔"

"وہ لالچ میں تو آ گئے ہیں۔" ایلی نور نے تشویش آمیز لہجے میں کہا۔ "لیکن دیکھنا یہ ہوگا کہ ان تینوں میں اتفاق رائے بھی ہوتا ہے یا نہیں ویسے سو ہزار فرانک کی رقم بہت بڑی ہوتی ہے۔"

"فرانک کی مالیت کیا ہوتی ہے؟" سلطان شاہ نے ہچکچس لہجے میں سوال کیا۔

"لگ بھگ تین لاکھ ہے، سمجھو اسی سے تین لاکھ بن گئے۔ ویسے اتنی رقم میں بھی برسو جا بڑا نہیں رہے گا۔" یہ کہتے ہوئے میں نے اپنے اعصاب پر قابو پانے کے لیے سگریٹ سلگالی۔ میری نگاہیں ونڈ اسکرین کے پار کھڑی ہوئی پولیس کار پر جمی ہوئی تھیں جس

ہذیانی انداز میں چیخ کر اپنی قوت سے کہا اور پھر شیورلیٹ کار کی اوٹ میں بیٹھ کر غرا کر ایک مرتبہ پھر کوار جبڑے بھینچتے ہوئے سلطان شاہ اور شیو سیدھا پولیس افسر کی طرف بڑھ گیا۔

اچانک شیورلیٹ کار کا انجن بیدار ہوا اور کار پوری رفتار سے گھوم گئی۔ اس کے بعد یہ بتانا مشکل ہے کہ اس کار کو سڑک کے وسط میں آڑا پارک کر کے اتری اور اس نے ڈرتے ڈرتے ہوئے پولیس کار پر سوار ہو کر اس کا انجن اسٹارٹ کر دیا۔

میں نے تیسری بار ٹامی گن فائر کرنے کا ارادہ کیا لیکن پھر یہ ارادہ ترک کرنا پڑا کیوں کہ وہ دونوں آپس میں لڑتے ہوئے اتنی تیزی کے ساتھ ایک دوسرے کو زدوکوب کر رہے تھے کہ جس سے ان کی پوزیشن بدل رہی تھی اور ایک کو بچاتے ہوئے دوسرے کو نشانہ بنانا محال تھا۔

غصے اور اضطراب کی حالت میں مجھے کچھ اور نہ سوجھا تو میں نے پوری قوت سے اس پولیس افسر کی کھوپڑی پر ٹھوکریں برسانا شروع کر دیں۔ دوسری طرف آنے والی گاڑیوں کا جلوس اتنے قریب پہنچ چکا تھا کہ اگر وہ بالکل سے گولیاں چلاتے تو ہم ان کی زد میں ہوتے۔

مجھے احساس ہوا کہ سلطان شاہ کی حالت خراب تھی۔ میری ٹھوکروں کی ضرب میں پڑنے کی وجہ سے پولیس افسر نہ صرف بوکھلا گیا تھا بلکہ اس کی مزاحمت بھی دم توڑتی جا رہی تھی لیکن سلطان شاہ سے پھر بھی زمین سے نہیں اٹھا جا رہا تھا۔

اسی وقت انجیلی نور پولیس کار کو ریورس کر کے ہمارے قریب لے آئی۔ دھلیز کی اوٹ سے دوسری گاڑیاں آ گئے ہیں۔ وہ بھی جنگجوؤں کی طرح فصیل کر رہی خاک کر دیں گے۔

میں نے جیسے تیسے پولیس افسر کو بھی ملک ٹھوکروں کی زد میں لے لیا اور پھر سلطان شاہ کو کندھے پر لاد لیا جو کراہ رہا تھا۔

اسے پولیس کار کی عقبی نشست پر ڈالتے ہوئے میں نے یہ دیکھ لیا تھا کہ شیورلیٹ کار سڑک کے وسط میں اس طرح کھڑی کی گئی تھی کہ سڑک مسدود ہو کر رہ گئی تھی۔ اس سے پیچھے پولیس افسران کی لاشیں اتنی دور تک زمین پر بکھری ہوئی تھیں کہ انہیں روندتے ہوئے یا راستے سے ہٹائے بغیر راستے سے بھی گاڑیاں بڑھائے جانا ممکن نہیں تھا۔

پولیس کار کا انجن بیدار تھا۔ انجیلی نور نے اس کا رخ شمال کی طرف اور گردشی لائٹ بھی آن کر دی۔ پھر میرے سوار ہوتے ہی کار کا طاقتور انجن تیزی سے غرایا اور پولیس کار ناہموار کچی سڑک پر اچھلتی ہوئی سپاٹ سڑک پر آئی اور برق رفتاری سے آگے تیر کی طرح چل گئی۔ صرف چند ثانیوں کے لیے پیچھے آنے والی گاڑیوں سے ہمارا فاصلہ برقرار رہا پھر انہیں جائے واردات پر ٹھہرنا پڑ گیا اور ہم انہیں پیچھے چھوڑتے ہوئے آندھی اور طوفان کی رفتار سے آگے بڑھتے گئے۔

اسی وقت مجھے اندازہ ہوا کہ ڈرائیونگ میں انجیلی نور کو کمال مہارت حاصل تھی۔

## پولیس کار

پیرس کی اس مصروف ترین شاہراہ پر سائرن بجاتی برق رفتاری کے ساتھ آگے بڑھتی جا رہی تھی اور پیچھے تک پھیلی گاڑیوں کے ہیڈ لیمپس سکڑتے سکڑتے اب روشن نقطوں کی مانند نظر آ رہے تھے۔ پولیس کار کے انجن کی طاقت اور رفتار کو دیکھتے ہوئے مجھے یقین سا ہو چلا تھا کہ ان لوگوں نے سڑک صاف کر کے ہمارا تعاقب جاری رکھا تب بھی اس درمیانی فرق اور فاصلے کو کسی طرح کم نہ کر سکیں گے لیکن اس وقت ان سے لاحق خطرات سے کہیں زیادہ تشویش مجھے سلطان شاہ کے بارے میں تھی۔ گن بوسٹ پر ہونے والی لڑائی کے اثرات سے وہ ابھی پوری طرح سنبھلنے بھی نہ پایا تھا کہ گشتی پولیس کے افسر سے ہونے والی مڈبھیڑ نے دوبارہ اسے بے حال کر کے رکھ دیا تھا۔ مجھے تشویش یہ بھی تھی کہ ہم اس شاہراہ پر اسی طرف اور سمت میں سفر جاری رکھتے ہوئے زیادہ دیر تک بچ نہیں سکتے تھے۔ ہم ناجانے کہاں تک رہ سکتے تھے۔ موقع سے ہمارے فرار ہونے سے قبل ہی پولیس کا انجن اپنے مسلح بدمعاشوں کے لشکر کے ساتھ جائے واردات پر پہنچ چکا تھا اور شیورلیٹ کے قریب گن بردار پولیس افسران کی لاشیں دیکھنے کے بعد اس کے لیے یہ سمجھنا نہایت آسان تھا کہ انہی کے حریف پولیس افسران کو ڈھیر کر کے ان کی کار لے بھاگے تھے۔ اس کے ساتھ آنے والی گاڑیوں کی تعداد اتنی تھی کہ وہ بھاری نفری کے ساتھ ہمارا تعاقب جاری رکھتے ہوئے بہ آسانی ایک گاڑی دیگر حکام بالا کو باخبر کرنے کے لیے روانہ کر سکتا تھا۔

فرانس کے مہذب معاشرے میں چند منٹ پولیس افسران کی یکبارگی ہلاکت کی خبر پورے محکمے کو ہلا ڈالنے کے لیے کافی تھی اور خبر پھیلتے ہی ہر سمت سے پولیس کی مسلح گاڑیاں اس سمت میں گشت شروع ہو جاتیں جدھر ہم جا رہے تھے۔ پھر ہم آسانی کے ساتھ چاروں طرف سے گھیر کر بے دست و پا کیے جا سکتے تھے اس لیے ہمارے حق میں بہتر یہی تھا کہ جلد از جلد اس پولیس کار سے چھٹکارا حاصل کر لیں جو جائے واردات سے فرار میں ہماری مددگار ثابت ہونے کے بعد ہمیں موت کے منہ تک بھی پہنچا سکتی تھی۔

لیکن اہم ترین مسئلہ یہ تھا کہ تعاقب کرنے والوں سے اپنا فاصلہ برقرار رکھتے ہوئے ہمیں کسی مناسب مقام پر گاڑی چھوڑتے ہی فوری فوت سے کسی محفوظ سمت میں بھاگنا تھا مگر سلطان شاہ اس جدوجہد میں ساتھ دینا محال نظر آ رہا تھا۔ نہ ہی میں اس کو اب کندھے پر لاد کر دوڑ لگانے کی طاقت رکھتا تھا۔

"تم کیا محسوس کر رہے ہو؟" کئی ثانیوں کے طویل اور اعصاب شکن سکوت کے بعد میں نے بوجھل لہجے میں سلطان شاہ سے سوال کیا۔

"اب کچھ بہتر ہوں۔" اس کی آواز مدھم اور بالکل سپاٹ تھی۔ "مجھے اندازہ ہو گیا ہے کہ وہ لوگ آ پہنچے ہیں اور ہم زیادہ دیر اس کار میں سفر جاری

نہیں رہ سکیں گے... تم میری فکر مت کرو، مجھے بھول کر اپنی زندگیاں بچانے کی کوشش کرو۔"

وہ خطرات سے بے خبر نہیں تھا۔ اپنی ذات کو لاحق ہونے والا ہم بھی شاید اس کے سامنے تھا لیکن اس نے گڑگڑا کر زندگی کی بھیک مانگنے کے بجائے مردانہ وار خطرات کا مقابلہ کرتے ہوئے موت کو اپنے گلے سے لگانے کا فیصلہ کر لیا تھا اسی لیے اس کی آواز جذبات سے عاری اور سخت ہو گئی تھی۔

"کیا تم اپنی ٹانگوں پر کھڑے نہیں ہو سکتے؟" میں نے کرب آمیز لہجے میں سوال کیا۔ وہ وہی کہہ رہا تھا جو اسے اس سنگین موڑ پر کہنا چاہیے تھا لیکن میری مجبوری یہ تھی کہ میں اس کے کہے ہوئے پر عمل نہیں کر سکتا تھا۔

طویل رفاقت کے بعد اس نے میرے لیے میرے وجود کے ایک اہم حصے کی حیثیت اختیار کر لی تھی جسے چھوڑ جانے کا میں تصور بھی نہیں کر سکتا تھا۔

"کوشش کروں تو شاید تھوڑا بہت چل بھی لوں گا لیکن دوڑ نہ سکوں گا۔" اس کی آواز میں مایوسی کی کوئی رمق نہیں تھی بس سپاٹ لہجہ تھا۔ "اس وحشی سے زور آزمائی کرتے ہوئے اچانک ہی مجھے یوں محسوس ہوا جیسے میرے تمام اعصاب کی توانائی ختم ہو رہی ہو۔"

میرے دل میں امید کی کرن جاگ اٹھی۔ "سیٹ پر سیدھے ہو کر بیٹھو اور ہاتھ پیر ہلانے کی کوشش کرو۔ برف زدہ اعصاب کی کمزوری کی وجہ سے تم اس کیفیت سے دوچار ہو گئے ہو۔ تھوڑی سی ہمت اور کوشش کرو گے تو کھوئی ہوئی توانائی بحال ہو جائے گی۔" میں نے لمحہ بھر کے لیے خاموش ہو کر اسے سہارا دے کر نشست پر سیدھا بٹھایا اور دوبارہ کہا۔ "دیر لگ شاید نکل جائے لیکن یہ یاد رکھنا کہ میں تمہیں چھوڑ کر نہیں بھاگوں گا۔ یہ سمجھو کہ اب ہم دونوں کی زندگی کا انحصار تمہاری اور صرف تمہاری ہمت پر ہے۔"

اس نے اپنے ہاتھ پیروں کو فضا میں ہلانا شروع کر دیا۔ اس کی جسمانی کاوشیں اپنی جگہ تھیں لیکن میں نے اس پر نفسیاتی دباؤ بھی بڑھا دیا تھا۔ میرا اندازہ تھا کہ میری وہ تدبیر کارگر رہی تھی۔ پہلے اسے صرف اپنی فکر لاحق تھی اور اب میں نے اس پر واضح کر دیا تھا کہ میری بقا بھی اس کی سلامتی سے وابستہ تھی۔

"ہمیں یہ گاڑی جلد از جلد چھوڑنا ہو گی۔" ایلی نور نے پولیس کار کے ریڈیو ٹرانسمیٹر کے خاموش ہونے پر تشویش زدہ لہجے میں کہا۔ "ابھی اس بارے میں ہدایات نشر کی گئی ہیں اور پولیس کے سارے موبائل یونٹ کو اس اغوا شدہ کار کو گھیرنے کا حکم دیا گیا ہے۔"

میں نے مڑ کر پیچھے دیکھا تو کافی فاصلے پر ابھی انھی کی کاروں کے ہیڈ لیمپس بدستور نظر آ رہے تھے گو ان کا فاصلہ کافی زیادہ تھا لیکن وہ روشنیاں معدوم نہیں ہوئی تھیں جس کا مطلب تھا کہ وہ لوگ راستے کی رکاوٹیں ہٹا کر اپنا سفر جاری رکھے ہوئے تھے۔

اس وقت ہمارے پاس ٹامی گن اور ریوالور کے علاوہ ایک پولیس افسر کے ہولسٹر سے چھینا ہوا پستول بھی موجود تھا لیکن اس وقت کی صورت حال کے پیش نظر وہ تینوں ہتھیار کھلونوں سے زیادہ کوئی وقعت نہیں رکھتے تھے۔ ان کی مدد سے دو چار حریفوں کا مقابلہ تو کیا جا سکتا تھا لیکن خون کے پیاسے مسلح بھیڑیوں کے غول کو روکنا ناممکنات میں سے تھا۔ آتش گیر بارودی بموں یا اسی نوعیت کے اسلحے کے بل پر ضرور ان کی پیش قدمی روکی جا سکتی تھی لیکن ہمارے پاس ایسا کوئی مہلک اسلحہ موجود نہیں تھا۔

"فیول گیج کی پوزیشن کیا ہے؟" میں نے سوال کیا۔ اس وقت کی صورت حال کی وجہ سے میرے اعصاب پر بھی زبردست تناؤ طاری ہونے لگا تھا جو لمحہ بہ لمحہ بڑھتا ہی جا رہا تھا۔

"ٹنکی آدھی سے زیادہ بھری ہوئی ہے... میرا خیال ہے کہ اب ہمیں یہ سڑک چھوڑ کر کوئی ذیلی راستہ اختیار کرنا چاہیے ورنہ بے موت مارے جائیں گے۔" ایلی نور بولی۔

"کار کی ایمرجنسی لائٹس اور ساری روشنیاں آف کر دو۔" میرے الفاظ مکمل ہونے سے پہلے ہی فضا میں سماعتوں کو دل ہلا دینے والی مہیب آواز موقوف ہو گئی۔ ساتھ ہی گرد و پیش میں پڑنے والا گردشی روشنی کا انعکاس بھی معدوم ہو گیا۔

"چاندنی رات ہے۔" میں نے کھڑکی کے چڑھے ہوئے شیشے سے اپنی سمت کے ویرانے پر نگاہ دوڑاتے ہوئے کہا۔ "گاڑی کی روشنیاں گل کر کے ڈرائیونگ جاری رکھو تو ہم انھیں چکما دینے میں کامیاب ہو سکتے ہیں۔"

"جو کچھ تم کہہ رہے ہو اس کے علاوہ کچھ اور کرنا ہی ناممکن ہے۔" ایلی نور تلخ لہجے میں بولی پھر اس نے کار کی داہنی سمت کا انڈیکیٹر آن کر دیا۔ "میں گاڑی نیچے میدان میں اتار رہی ہوں تاکہ ٹائروں کے نشان انھیں دھوکا دے سکیں... مختصر سا چکر کاٹ کر ہم روشنیاں گل کر کے دوبارہ سڑک پر آ جائیں گے۔"

اچانک ہی کار نے سڑک چھوڑ دی اور شدید جھٹکوں کے ساتھ داہنی سمت کے ناہموار پتھریلے میدان میں اتر گئی۔ ایلی نور نے ایسا کرتے ہوئے کار کی رفتار کم نہیں کی تھی۔ ہر لمحے ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے کار اس کے قابو سے باہر ہو کر الٹ جائے گی مگر وہ ان خطرناک لمحات میں اسٹیئرنگ پر اپنی بے مثال مہارت کا مظاہرہ کر رہی تھی۔ اس وقت اگر ایلی نور کی جگہ میں کار ڈرائیو کر رہا ہوتا تو شاید اس سے بہتر مہارت کا مظاہرہ نہ کر پاتا۔

کچھ دور تک یوں ہی طوفانی رفتار سے بڑھتے رہنے کے بعد ایلی نور نے کار کا رخ گھمایا۔ میں نے دیکھا کہ اس دوران میں انھی کی گاڑیوں کی روشنیاں نسبتاً واضح ہو چکی تھیں لیکن وہ ابھی بھی ہم سے کافی دور تھیں۔ ہمارے پاس دوبارہ سڑک پر آنے کے لیے خاصی مہلت تھی بشرطیکہ

ایلی نور کو کسی مجبوری کی وجہ سے کار کی رفتار کم کرنا پڑتی۔

پھر اچانک کار کے آگے پھیلی ہوئی روشنی کی وسیع چادر یک بیک معدوم ہو گئی اور ویرانے میں صرف چاند کی پھیکی روشنی باقی رہ گئی جو فضا میں موہوم سی کہر کی وجہ سے قدرے دھندلائی ہوئی تھی۔

روشنیاں گل کرتے ہی ایلی نور نے بریکوں کا استعمال ترک کر دیا کیونکہ تعاقب میں بریک لائٹس کے بار بار جلنے بجھنے سے دشمنوں کو ہماری اسکیم کا اندازہ ہو سکتا تھا۔ اس کے بجائے وہ کار کی رفتار گھٹانے بڑھانے کے لیے گیئر استعمال کر رہی تھی جس کی وجہ سے انجن کی آواز غضب ناک غراہٹوں میں بدل گئی تھی۔

اندھیرے میں ناہموار میدان میں وہ سفر بے حد تکلیف دہ تھا۔ ہم بار بار اپنی نشستوں سے اچھل رہے تھے کئی بار سر کار کی شدت سے چھت سے بھی جا ٹکرایا۔ اگر ہم ان شدید جھٹکوں کے لیے تیار نہ ہوتے تو بڑی آسانی کے ساتھ اپنی گردن تڑوا سکتے تھے۔ آخر کار وہ جان گداز لمحات آخری سانسوں پر آ گئے کیونکہ چمکتی ہوئی سیاہ سڑک دوبارہ سامنے نظر آنے لگی تھی۔

پھر کار کا اگلا ایک پہیہ زمین پر ابھری ہوئی خودرو جھاڑیوں پر سے گزرتے ہوئے اچانک نادیدہ گڑھے میں جا گرا۔ نچلے حصے میں سے کسی کمانی کے ٹوٹنے کی پرشور آواز پیدا ہوئی مگر کار قدرے گھوم کر اس گڑھے سے نکل گئی اور جب کار دوبارہ پختہ سڑک پر آئی تو آگے سے بائیں طرف جھکی ہوئی تھی۔

"اگلے سسپنشن میں کچھ ٹوٹا ہے۔" کیبن میں ایلی نور کی بھرائی ہوئی آواز گونجی۔ "شاید ہمیں رفتار کم رکھنا ہوگی۔"

"جب تک سڑک پر کوئی پرندہ گزرنے کی آواز آئے بے خطر ہو کر گاڑی دوڑاتی رہو اور اب جہاں بھی راستہ نظر آئے یہ سڑک چھوڑ دینا۔ اسی میں ہماری عافیت ہے۔"

ہیڈ لیمپس بجھانے کے بعد کئی میل تک سفر جاری رہا۔ پیچھے آنے والے ہماری توقع سے کہیں زیادہ چالاک تھے اور اپنی عددی بالادستی کو پوری طرح استعمال کر رہے تھے۔ ان کی چند گاڑیاں اسی مقام پر رک گئی تھیں جہاں ایلی نور نے پولیس کار کو کچے میدان میں اتارا تھا۔ شاید کوئی گاڑی ٹائروں کے نشانات کے تعاقب میں سڑک سے اتر کر ویرانے میں بھی گئی تھی اور کم از کم تین گاڑیاں بدستور ہمارے پیچھے بڑھی چلی آ رہی تھیں۔ مجھے پورا یقین تھا کہ وہ ان کی احتیاطی تدبیر تھی ورنہ اتنے فاصلے سے ہماری گاڑی کا نمبر دیکھ لیا جانا ناممکنات میں سے تھا۔ چاندنی کی روشنی سے جو اجالا پھیلا ہوا تھا وہ چند سو گز دور تک ہی مددگار تھا۔ اس کے آگے چاندنی کے اثرات کو دھند نے ختم کر دیا تھا۔

اچانک میں چونک پڑا۔ پولیس کار کے انجن کی آواز بدل رہی تھی جس میں بھاری پن نمایاں تھا۔ میں نے مضطرب ہو کر ڈیش بورڈ پر نگاہ ڈالی پھر اپنی اس اضطراری حرکت پر خود ہی نادم ہو کر پشت گاہ سے ٹیک لگا لی کیونکہ کار کی تمام روشنیاں گل تھیں جس کی وجہ سے ڈیش بورڈ بھی تاریک تھا ورنہ وہاں نصب کسی نہ کسی میٹر سے انجن کی بدلتی ہوئی آواز کا سبب معلوم ہو سکتا تھا۔

"انجن دم توڑتا جا رہا ہے۔" اسی لمحے ایلی نور کی تھکی ہوئی آواز سنائی دی۔ "پورا ایکسیلیٹر دبانے کے باوجود رفتار لمحہ بہ لمحہ کم ہوتی ہوئی محسوس ہو رہی ہے۔"

"اندھیرے میں کچھ اندازہ نہیں ہو سکتا۔" میں نے بے بسی کے ساتھ کہا۔ "اور ہم روشنی کرنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتے۔ میرا خیال ہے کہ کچے راستے پر کسی پتھر وغیرہ سے ریڈی ایٹر لیک ہو گیا ہے۔ پانی نکل جانے کی وجہ سے انجن گرم ہوتا جا رہا ہے۔"

"پھر تو یہ کسی بھی لمحے سیز ہو سکتا ہے۔" وہ بولی۔

"خدا کرے کہ اس سے پہلے ہی کوئی راستہ مل جائے۔ اس طرح سڑک پر کار کھڑی ہو گئی تو ہم بے موت مارے جائیں گے۔" میں نے پر تفکر لہجے میں کہا۔

وہ شاید دعاؤں کی قبولیت کی کوئی ساعت سعید ہی تھی کیونکہ اسی لمحے بائیں طرف سے ایک ذیلی سڑک شاہراہ سے ملتی ہوئی نظر آئی اور ایلی نور نے گیئر بدل کر کار کی رفتار کی کمی کا سارا زور گرم ہوتے ہوئے انجن پر ڈال دیا۔

ادھر ہم بائیں طرف والی ذیلی سڑک پر گھومے اور اسی وقت ہمارے پیچھے آنے والے طویل تعاقب سے اکتا کر واپس لوٹتے نظر آئے کیونکہ ان کی اگلی گاڑی نے یو ٹرن لے لیا تھا اور اس کے ہیڈ لیمپس کے بجائے عقبی سرخ روشنیاں نظر آنے لگی تھیں۔

"پیچھے میدان صاف ہو گیا۔" سفیان شاہ کی آواز میں خوشی کے جذبات نمایاں تھے۔ "میرا خیال ہے کہ اب ہمیں ان کی فکر کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔"

"لیکن پولیس کی گاڑیاں کسی بھی سمت سے نمودار ہو سکتی ہیں۔" میں نے اسے یاد دلایا۔ "ہم ابھی کمپنی کے مضافات سے زیادہ دور نہیں نکل سکے ہیں۔"

"ہیڈ لیمپس تو جلا لوں نا؟" ایلی نور نے دریافت کیا۔ "اندھیرے میں ڈرائیونگ کرتے کرتے آنکھیں دکھنے لگی ہیں۔"

میری اجازت پا کر اس نے ہیڈ لیمپس روشن کیے اور ڈیش بورڈ پر روشنی بحال ہوتے ہی اس کے حلق سے غیر ارادی طور پر تحیر آمیز آواز آزاد ہو گئی۔ میرا اندازہ درست تھا۔ انجن کا درجہ حرارت بتانے والی سوئی ڈائل کے سرخ حصے پر پہنچی ہوئی ہے۔ لیکن ہمیں رک کر انجن

کا جائزہ لے رہے تھے۔

"ایسی حماقت بھی نہ کرنا۔" میں نے جلدی سے کہا۔ "اول تو ہم ٹوٹے ہوئے ریڈی ایٹر کی مرمت نہ کر سکیں گے دوم یہ کہ ہمیں جلد از جلد اس کار سے پیچھا چھڑانا ہے اور معلوم نہیں کہ کار جب تک چل رہی ہے، چلا رہی ہے ایک بار انجن بند کیا تو دوبارہ اسٹارٹ کرنا مشکل ہو جائے گا۔"

لیکن ہماری وہ ساری احتیاط بے سود ثابت ہوئی اور چند منٹ بعد ہی حرارت پیما کی سوئی آخری سرے پر پہنچنے کے بعد انجن نے چند تیز جھٹکے لیے۔ ایلی نور نے فوراً کلچ دبا کر گیئر نیوٹرل کر دیا اور انجن کے خود بخود بند ہو جانے کے باوجود کار کی رفتار سے فائدہ اٹھاتے ہوئے کچے میں اتار دیا۔

انجن بند ہو جانے کے بعد اس میں سے سیٹیوں کی آوازیں سنائی دے رہی تھیں۔ بانٹ کے کناروں سے بھاپ بھی نکل رہی تھی۔ اس کے ساتھ ناہموار زمین پر دوڑتی ہوئی اگلی کافی بھی تیز آوازیں پیدا کر رہی تھی لیکن ہمارے کسی حادثے سے دوچار ہوئے بغیر کار کافی دور جا کر خود بخود رک گئی۔ ایلی نور کی حاضر دماغی کی بنا پر ہم سر دست پولیس کار کو ذیلی سڑک سے اتنی دور لے آنے میں کامیاب ہو گئے تھے کہ سڑک سے بادی النظر میں اس کار کو دیکھا جانا ممکن نہیں رہا تھا۔

دروازہ کھول کر نیچے اترتے ہی بدن میں چبھتی ہوئی خنک ہوا نے استقبال کیا تھا۔ ایلی نور بھی اپنی نشست چھوڑ کر تیر کی طرح میری طرف آئی تھی تاکہ میرے ساتھ سلطان شاہ کو سہارا دے کر نیچے اتارنے میں مدد دے سکے لیکن اسی اثنا میں سلطان شاہ دوسری سمت کا دروازہ کھول کر نیچے اتر چکا تھا۔

"خدا کا شکر ہے کہ ابھی میں اپنی ٹانگوں پر کھڑے ہونے کے قابل ہوں۔" اس نے نیچے اترتے ہی قدرے خوش دلی کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا۔ "یہ اور بات ہے کہ بھاگ دوڑ میں شاید پوری رفتار سے تمہارا ساتھ نہ دے سکوں۔" یہ کہہ کر وہ آہستہ آہستہ مگر ہموار قدموں سے چلتے ہوئے ہمارے قریب آ گیا۔ اس کی کیفیت دیکھتے ہوئے مجھے اندازہ ہو گیا تھا کہ اس کے کمزور اعصاب غیر معمولی مشقت پڑنے کے باعث وقتی طور پر مفلوج ہو گئے تھے اور زور آزمائی کا مرحلہ گزر جانے کے بعد تدریجی طور پر لمحہ بہ لمحہ ان کی کھوئی ہوئی قوت بحال ہوتی جا رہی تھی جو ایک حوصلہ افزا بات تھی۔

"یہ کون سا علاقہ ہے؟ اور اب ہمیں کدھر کا رخ کرنا چاہیے؟" چند ثانیوں کے سکوت کے بعد میں نے ایلی نور سے سوال کیا جو کسی گہری سوچ میں ڈوبی ہوئی تھی۔

"وہ سب سوچ رہے ہوں گے کہ ہم پیرس سے فرار ہو گئے ہیں اس لیے ان کی پوری توجہ پیرس سے نکاسی کے دو راستوں اور مقامات پر مرکوز ہوتی چلی جائے گی تاکہ وہ ہمیں گھیر سکیں۔ میرا خیال ہے کہ ان حالات میں ہماری پیرس واپسی ہی سب سے زیادہ محفوظ رہے گی۔ وہ سوچ بھی نہ سکیں گے کہ ہم ایک بار پھر شہر میں گھسنے کی جرأت کر دیں گے" وہ بولی۔

"تجویز معقول ہے بشرطیکہ پیرس واپسی کا کوئی محفوظ راستہ ہماری نظروں میں ہو۔"

"صبح ہونے والی ہے۔ تھوڑی دیر میں دودھ اور سبزیوں کے ٹرکوں کا ٹریفک پیرس میں داخل ہونا شروع ہو جائے گا۔ ان ٹرکوں پر ڈرائیور اور کلینر کے علاوہ عموماً کوئی تیسرا نہیں ہوتا۔ اگر ہم ہوشیاری سے کام لیں تو ایسے ہی کسی ٹرک پر بہ آسانی قبضہ کر سکتے ہیں۔" اس نے ایک طرف پیش قدمی کا آغاز کرتے ہوئے کہا۔

"لیکن ہمارے پاس وقت کم ہے۔" میں نے قدرے سکوت کے بعد کہا۔ "ہم اسی وقت تک کچھ کر سکتے ہیں جب تک اس ویرانے تک پولیس کار دریافت نہیں کی جاتی۔ ایک بار کار کا سراغ ملنے کے بعد وہ سمجھ جائیں گے کہ ہم ان ہی اطراف میں کہیں ہوں گے اور یہ علاقہ چھلنیوں سے چھان ڈالا جائے گا۔"

"ابھی ہمارے پاس کافی وقت ہے۔" وہ بولی۔ "انجن نے ساتھ دیا ہوتا تو میں کار کو اور اندر لے جاتی۔ پھر بھی جہاں وہ اس وقت کھڑی ہے وہاں دن کا اجالا پھیلنے سے قبل نہ دیکھی جا سکے گی۔ وہ لوگ سوچ بھی نہ سکیں گے کہ ہم نے پولیس کار کسی ویرانے میں چھوڑ دی ہوگی۔ بہرطور روشنی طلوع ہونے تک ان کی ساری توجہ سڑکوں اور شاہراہوں پر مرکوز رہے گی جس سے ہم فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔"

سردی کا احساس مٹانے کے لیے میں نے سگریٹ سلگا کر اپنے کوٹ کے کالر کھڑے کر لیے اور خود کو ایلی نور کے رحم و کرم پر چھوڑنے کا فیصلہ کر لیا کیونکہ اس وقت وہی اس علاقے کے جغرافیے سے کسی حد تک واقف تھی اور رہنمائی کے فرائض بہتر طور پر انجام دے سکتی تھی۔

ہم تینوں شاہراہ کی مخالف سمت میں کافی دور تک کچے میدان میں ذیلی سڑک کے متوازی آگے بڑھتے رہے اور پھر سڑک کی طرف ہو لیے۔ اس وقت میرے ذہن میں بس ایک ہی خوف جاگزیں تھا کہ اگر ہم پہلے ٹرک کو روکنے میں ناکام رہے تو اس کا ڈرائیور یقیناً ہمیں اس ویران سڑک پر دیکھ کر شبہات میں مبتلا ہو سکتا تھا اور ممکن تھا کہ وہ آگے چل کر پولیس کی کسی گشتی کار کو اپنے شبہات کے حوالے سے ہماری موجودگی کی خبر دے دیتا۔ ایسی صورت میں ہمارا منصوبہ بری طرح ناکام ہو سکتا تھا۔ ہم بے سروسامانی کے عالم میں دوبارہ گھیرے جا سکتے تھے۔

سڑک تک پہنچتے پہنچتے میں اس بارے میں ایک اٹل فیصلہ کر چکا تھا۔ مرنے والوں میں سے ایک پولیس افسر نے خونریز تصادم سے قبل ریڈیائی رابطے پر اپنے ہیڈکوارٹر کو ہمارے بارے میں تفصیلات سے

آگے جا کر روکا تھا لہٰذا پولیس کے ساتھ ہی ہمارے حریفوں کی توجہ اسی جگہ کی تلاش پر مرکوز رہی ہوگی جس کے ساتھ دوسری جگہ موجود ہوں لہٰذا بہتر یہی تھا کہ سلطان شاہ کو کسی آڑ میں چھپا کر میں ایلی نور کے ہمراہ سڑک کے کنارے کھڑا ہوتا تاکہ ہمارے دشمنوں میں سے کوئی ادھر آ نکلتا تو محض تعداد کی بنا پر بہت سے ہماری طرف متوجہ نہ ہوتا۔

میں نے یہ طے کر لیا تھا کہ آنے والی پہلی گاڑی کو میں ہر صورت میں روک لوں گا۔ اگر ڈرائیور ہمارے اشارے کا مثبت جواب دینے پر آمادہ نہ ہوتا تو میں پولیس افسران سے حاصل کیے ہوئے پستول سے فائر کر کے گاڑی کا ایسا ٹائر چھاڑ سکتا تھا جسے فاضل ٹائر سے تبدیل کر کے ہم فرار ہو سکتے تھے۔

ہم سڑک کے کنارے پہنچے تو سلطان شاہ ایک تناور درخت کی اوٹ میں چھپ گیا اور میں ایلی نور کے ہمراہ سڑک کے کنارے کھڑا ہو گیا۔ بھرا ہوا پستول میری تحویل میں تھا جسے میں بوقت ضرورت استعمال کر سکتا تھا۔ سٹین گن ایلی نور کے پاس تھی اور سلطان شاہ انجیلو سے مسلح تھا۔

ہم اس وقت جس ذیلی سڑک پر موجود تھے اس سے ایلی نور پوری طرح واقف نہیں تھی لیکن اس کا اندازہ تھا کہ وہاں سے شاہراہ پر دائیں پہنچ کر پیرس کے شمالی حصے میں براہ راست داخل ہوا جا سکتا تھا اور آگے سے گھوم کر غالباً پیرس کے جنوبی حصے تک جانے والے راستے تک رسائی حاصل کی جا سکتی تھی جس کا مطلب تھا کہ دوسری طرف سے آنے والا صرف وہی ٹریفک اس ذیلی شاہراہ پر آتا جس کی منزل پیرس کے شمال میں ہوتی۔

ہم چاند کی پھیکی روشنی میں وقت گزاری کے لیے ادھر ادھر کی باتیں کر رہے تھے کہ اچانک سناٹے میں کسی انجن کی مدھم سی آواز سنائی دی اور چند ثانیوں بعد شاہراہ والی سمت سے دو روشنیاں اپنی طرف بڑھتی ہوئی نظر آئیں۔

"اب تمہاری باری ہے۔" ایلی نور پر جوش لہجے میں بولی۔ "مجھے ہیجان خیز زندگی ہمیشہ سے پسند رہی ہے لیکن عملاً میں پہلی بار ایسے سنسنی خیز حالات سے گزر رہی ہوں۔"

"یہ ٹرک نہیں کوئی جیپ معلوم ہوتی ہے۔" میں نے آنے والی روشنیوں کا جائزہ لیتے ہوئے تشویش زدہ لہجے میں کہا کیونکہ کسی کار کے مقابلے میں ان ہیڈ لیمپس کی سڑک سے بلندی قدرے زیادہ تھی لیکن دونوں روشنیوں کا درمیانی فاصلہ اسے چھوٹی باڈی والی گاڑی ثابت کر رہا تھا۔

"اگر یہ جیپ ہے تو اسے جانے دو۔" وہ میرا بازو تھام کر بولی۔ "کہیں اس میں پولیس کے ہی آدمی نہ ہوں۔ ہمیں بھی کسی اوٹ میں دبک جانا چاہیے۔"

"پتا نہیں دوسری گاڑی کب آتی ہے میں یہ موقع گنوانا نہیں چاہتا۔" میں نے فیصلہ کن لہجے میں کہا۔ "اگر وہ لوگ بھی ہوئے تو ہم ان سے نمٹ لیں گے کیونکہ اس ایک گاڑی میں ان کی تعداد دو چار سے زیادہ نہ ہوگی۔"

"پھر تم کہیں چھپ جاؤ۔" وہ اضطراری لہجے میں بولی۔ "وہ جو کوئی بھی ہوئے ویرانے میں ایک لڑکی کو تنہا دیکھ کر گاڑی ضرور روکیں گے۔ پوشیدہ رہ کر تم زیادہ مؤثر کردار ادا کر سکو گے۔ میدان صاف ہوا تو میں تم دونوں کو بلا لوں گی۔ خطرے کی صورت میں پوشیدہ رہ کر تم ان پر کاری وار کر سکو گے۔"

اس کی بات میں خاصا وزن تھا۔ میں نے ذیلی سڑک پر آنے والی روشنیوں کی طرف دیکھا جو تیزی سے قریب آتی جا رہی تھیں اور نگاہوں ہی نگاہوں میں ایلی نور کو الوداع کہہ کر درختوں کی طرف بڑھ گیا۔

"یہ بھی رکھو۔" میرے جاتے جاتے ایلی نور نے سٹین گن بھی میری طرف بڑھاتے ہوئے کہا۔ "وہ ہمدرد ثابت ہوئے تو مجھے اس کی ضرورت نہیں پڑے گی۔ دشمن نکلے تو اس کے استعمال کی نوبت ہی نہیں آئے گی۔"

"ادھر ہی آ جاؤ۔" سلطان شاہ نے اپنی کمین گاہ سے ہانک لگائی۔ "یہ تناور درخت ہم دونوں کو آڑ فراہم کر سکتا ہے۔ تم سے مشورہ بھی ہوتا رہے گا۔"

"الگ الگ مورچے زیادہ مؤثر ثابت ہوں گے۔" میں نے اس سے ذرا دور دوسرے درخت کی آڑ لیتے ہوئے کہا۔

"تم تو اس طرح تیاری کر رہے ہو جیسے ان سے واقعی جھڑپ ہو جانے کا یقین کیے ہوئے ہو۔"

"چھٹی حس تصادم کی بو محسوس کر رہی ہے۔"

"تم دیکھ لینا کہ کچھ بھی نہ ہوگا۔" وہ مجھے اکسانے والے لہجے میں بولا۔ "انہیں روکنے کے لیے تم نے اتنا حسین جال لگایا ہے کہ اسے نیک انجام سمجھ کر انہیں رکنا ہی پڑے گا۔ یہ ضرور ہے کہ بعد میں ہم دونوں کو دیکھ کر انہیں کباب میں ہڈیوں کی موجودگی کا ناخوشگوار احساس ہوگا لیکن پھر بھی وہ بد اخلاقی نہ دکھا سکیں گے۔"

"اب چپ چاپ اور ہوشیار بیٹھے رہو۔ وہ قریب آ گئے ہیں۔" میں نے سرگوشی کے لہجے میں کہا۔

جوں ہی ایلی نور آنے والی کار کے ہیڈ لیمپس کی روشنی میں آئی اس نے سڑک کے کنارے کھڑے ہو کر بے تابانہ انداز میں اپنے دونوں ہاتھ فضا میں لہرانے شروع کر دیے۔

سڑک پر تیزی سے بڑھتی ہوئی روشنی کی چال دھیمی ہو گئی۔ شاید انھوں نے ایلی نور کو دیکھ کر ہی ہیڈ لیمپس پورے آن کر دیے تھے اور ان کی روشنی نے سڑک کو دور تک منور کر دیا تھا۔ اسی کے ساتھ آنے والی گاڑی کی رفتار میں کمی کے آثار نمودار ہونے لگے تھے جو ہمارے منصوبے کے لیے حوصلہ افزا تھے۔

جیسے جیسے گاڑی قریب آتی گئی ایلی نور کے ہاتھ لہرانے کی رفتار میں کمی آتی چلی گئی اور پھر وہ سڑک کا کنارا چھوڑ کر پیچھے ہٹ کر کھڑی ہو گئی۔ آنے والی گاڑی میرے اندازے کے مطابق آہنی باڈی والی لینڈ روور تھی۔ رکنے سے قبل وہ رینگ ہی رہی تھی کہ ڈرائیور کے پہلو والی اگلی نشست کا دروازہ کھلا اور چرمی جیکٹ میں ملبوس ایک فوجی ایجنٹ اتر کر تیزی سے ایلی نور کی طرف جھپٹا۔ اسے دیکھتے ہی ایلی نور کے حلق سے ایک تحیر خیز خوفزدہ چیخ آزاد ہو گئی جس کا مطلب تھا کہ سیاہ چرمی جیکٹ والا اس کے لیے اجنبی نہیں تھا۔ اس اثنا میں فوجی ایجنٹ شخص نے بڑھ کر اسے دونوں بازوؤں سے دبوچ لیا تھا۔

ایلی نور کو پکڑ کر وہ شخص فرنچ میں کچھ غرانے لگا تھا۔ لینڈ روور رکتے ہی عقبی نشست سے بھاری بھرکم بدن والا ایک اور جیکٹ پوش برآمد ہوا تھا جس کے ہاتھ میں رائفل دبی ہوئی تھی۔ پھر گاڑی کے ہیڈ لیمپ گل کر دیے گئے لیکن انجن بند ہونے کے بعد بھی پارکنگ لائٹس روشن رہیں اور ڈرائیو کرنے والا بھی ان دونوں کے ساتھ آملا۔

ایلی نور نے تقریباً چیختے ہوئے خوفزدہ آواز میں باز پرس کرنے والے کو کوئی جواب دیتے ہوئے خود کو اس کی گرفت سے چھڑانے کی کوشش کی تھی جو میری توقع کے برعکس بار آور ثابت ہوئی۔ یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے ایلی نور ان کو کوئی کہانی سنا کر مصالحانہ رویہ اختیار کرنے پر آمادہ کر چکی تھی۔

اس کے بعد فوجی ایجنٹ شخص نے نرم لہجے میں سوالات کا آغاز کیا تو ایلی نور ان کے جواب دینے لگی۔ ساری گفتگو فرنچ میں ہو رہی تھی اس لیے اس کا ایک لفظ بھی میرے پلے نہ پڑ سکا لیکن ایلی نور کے بار بار ہاتھ کے اشاروں سے یہ اندازہ ضرور ہو گیا کہ وہ انہیں بہلانے میں کامیاب ہوئی اور انہیں پولیس کار کی طرف متوجہ کرنے کی کوشش کر رہی تھی۔

چند منٹ تک یہ باز پرس یونہی پرسکون انداز میں جاری رہی پھر اس نے بحث کا رخ اختیار کر لیا جس کے اختتام پر فوجی ایجنٹ جیکٹ پوش نے جو بظاہر ان کا سربراہ معلوم ہوتا تھا اپنے ساتھیوں کو پولیس کار کی سمت میں اشارہ کرتے ہوئے کچھ ہدایات دیں اور وہ دونوں سڑک چھوڑ کر میدان میں اتر گئے۔ بھاری بھرکم بدن والے جیکٹ پوش نے اپنی رائفل کندھے سے لٹکا کر جیب سے ٹارچ نکال کر روشن کر لی تھی۔

ایلی نور نے جو کچھ بھی کہانی تراشی ہو، وہ یقیناً لاجواب رہی تھی۔ وہ فی الوقت خود تو تشدد سے محفوظ رہی تھی بلکہ اس نے دو کو وہاں سے روانہ کر کے ہمارا کام بھی آسان کر دیا تھا۔ تین کے بجائے ایک حریف کو گھیر کر مغلوب کرنا زیادہ دشوار نظر نہیں آرہا تھا لیکن میرے یہ سب سوچتے ہی لینڈ روور کے قریب تشدد کا آغاز ہو گیا۔

وہ جو کوئی بھی تھا نہایت سنگدل اور حیوان صفت آدمی تھا۔ تحمل ختم کرتے ہی اس نے ایلی نور کے شانے پر ہاتھ رکھا تھا۔ ایلی نور نے بوکھلا کر خود کو دور ہٹانا چاہا لیکن فوجی ایجنٹ شخص نے ایک جھٹکا سا دے کر اسے اپنی بانہوں میں دبوچ لیا۔

"کیا سوچ رہے ہو؟" سلطان خان کی مضطرب سرگوشی ابھری جسے میں نے نظرانداز کر دیا کیونکہ اس وقت اجنبی کا چہرہ اور ایلی نور کی پشت ہماری جانب تھی جس پر اجنبی کے دونوں ہاتھ مضبوطی سے جمے ہوئے تھے۔ مجھے اندازہ تھا کہ ان دونوں کی وہ پوزیشن زیادہ دیر برقرار نہیں رہے گی۔ ایلی نور کے رونے سے معلوم ہو رہا تھا کہ اس نے خود کو درپیش خطرناک صورت حال سے نمٹنے کے لیے مزاحمت ترک کر کے اس زیادتی پر سمجھوتا کر لیا تھا۔

طاقت اور بالادستی کے زعم میں مبتلا اس اجنبی کے وجود میں شاید جنسی شعور کی ایلی نور کو شہ دیکھ کر کوئی حیوانی جبلت کا لاوا پھوٹ پڑا تھا کیونکہ اب کسی کل قرار نہیں آ رہا تھا۔ اس کے قدم متحرک تھے اور اسی کے ساتھ اس کے شکنجے میں کسی بے بس پنچھی کی طرح جکڑی ہوئی ایلی نور بھی چلتے ہوئے رخ بدل رہی تھی۔

پھر جونہی اس اجنبی کی پشت ہماری سمت میں آئی میں نے اپنی کمین گاہ چھوڑ کر پنجوں کے بل اس کی طرف دوڑ لگا دی اور اس سے پہلے کہ وہ بے تاب صفت دوبارہ رخ بدلتا، میں نے پستول کی نال عقب سے اس کے بائیں پہلو میں اتار دی۔

"ہینڈز اپ!" میری للکار سنتے ہی وہ اکڑ گیا تھا۔ ایلی نور کو اتنی فرصت سے مجبور تھا کہ اگر وہ دونوں ہاتھوں سے اس کی چرمی جیکٹ میں نہ جھولی جاتی تو سر کے بل بری طرح سڑک پر گری ہوتی۔

شاید اس شخص کا ارادہ پلٹ کر مجھ پر وار کرنے کا تھا مگر ایلی نور کی حرکت کی وجہ سے وہ پہل نہ کر سکا اور وہ غضب ناک انداز میں ایلی نور پر برستے ہوئے اپنی جیکٹ کو اس کی گرفت سے آزاد کرانے کی کوشش کرنے لگا۔ اسی اثنا میں میں نے شور اور دھکے سے گر پڑنے کی نیت سے اس کی جیب سے گن نکال کر پستول جیب میں ڈال لیا۔

"بس الو کا پٹھا ایجنٹ ہی ہے۔" ایلی نور اس سے الگ ہوتے ہوئے نفرت کے ساتھ بولی۔ "اب اسے بتاؤ کہ چاندنی کی روشنی میں محبت کیسے کی جاتی ہے۔"

اضطراری رد عمل کچھ بھی ہو سکتا تھا۔ وہ سب اسلحہ کو نظرانداز کر کے نتائج کی پروا کیے بغیر مجھ سے بھڑ سکتا تھا لیکن ایلی نور نے اس کی جیکٹ سے لپٹ کر اسے سوچنے کے لیے قلیل سی مہلت فراہم کر دی تھی جس میں اس نے سنجیدہ انداز میں اپنے دونوں ہاتھ اوپر اٹھا لیے اور میں نے وارننگ دیتے ہوئے اس سے چند قدم دور ہٹ کر اس طرح اس کے سامنے آ گیا کہ سڑک کے ساتھ والا میدانی علاقہ بھی میری نگاہ میں رہے تاکہ اگر اس کے ساتھی واپس آتے ہوئے نظر آئیں تو میں باز پرس کا سلسلہ

ٹریک کر کے فوری طور پر اسے موت کے گھاٹ اتار سکوں۔

اس کا چہرہ کسی بلڈاگ کی تھوتھنی کی طرح چوڑا تھا جس پر بھاری جبڑے لٹکے ہوئے تھے۔ بڑی بڑی سرد آنکھوں میں اس وقت سرخی تیر رہی تھی اور اس کے تن سے وحشت کے بھبکے اٹھ رہے تھے۔ شاید ہوٹل پہنچنے والے کی اطلاع ملتے وقت وہ اپنی حویلی میں شراب سے شغل کر رہا تھا اور اسی حالت میں اس سمت دوڑا چلا آیا۔ اس کے قد کاٹھ اور ہاتھ پیروں سے اس کی وحشیانہ طاقت کا اندازہ لگانا مشکل نہیں تھا۔ قد میں وہ مجھ سے بھی ڈیڑھ دو انچ نکلتا ہوا تھا۔ اس کے سامنے وہ مالن پان سی ایلی نور موم کی گڑیا کی طرح مختصر اور حقیر نظر آرہی تھی۔ سلطان شاہ ایکسپورٹر ہاتھ میں لیے دیوانے کی طرف نکلا تھا اور سڑک پر چڑھ آنے کے بجائے کھیتوں کے پار کھڑا تھا تاکہ میدان میں جانے والوں کی واپسی پر نگاہ رکھ سکے۔ ان کا فوری امکان نہیں تھا۔ اگر بل ایتھی چیخ دھاڑ شروع کر دیتا یا ہم پستول استعمال کر بیٹھتے تو ان لوگوں کا واپس پلٹ پڑنا قرین قیاس ہو سکتا تھا۔

بل ایتھی نے میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر بھرائی ہوئی آواز میں کچھ کہا جو میرے پلے نہ پڑ سکا۔

"انگریزی میں بات کرو۔" ایلی نور نے غرا کر اسے حکم دیا۔ "مجھے معلوم ہے کہ تم انگریزی بول سکتے ہو۔"

بل ایتھی نے اسے سرد اور قہر بار نظروں سے گھورا پھر مجھ سے مخاطب ہو گیا۔ "تمہارا دوسرا ساتھی کہاں ہے؟"

"وہ بھی آس پاس ہی موجود ہو گا۔" میں نے دانستہ اسے اس کے عقب میں سلطان شاہ کی موجودگی سے باخبر کیے بغیر کہا۔ "یہ بتاؤ کہ تمہاری قبر کہاں کھودی جائے؟"

"بے سود ہو گا۔" وہ سر ہلا کر بولا۔ "تم سمجھتے ہو کہ مجھے اور میرے دو ساتھیوں کو مار کر تم بچ جاؤ گے لیکن ایسا نہیں ہو سکے گا۔ اس وقت میرے بچا سیوں آدمیوں کے علاوہ پولیس کی بھاری نفری پہنچ رہی ہے۔ تمہاری موت تمہارے سر پر کھڑی ہے۔۔۔ اور یہ جتنا بھی تاشا تمہارا تمہیں مروا کر لے گا۔" یہ کہتے ہوئے اس نے حقارت سے ایلی نور کی طرف اشارہ کیا۔ "سب کو ویلے غیر ملکیوں کی تلاش ہے جن کے ساتھ ایک حسین شمالی ناگن بھی لگی ہوئی ہے۔"

"تمہیں علم ہے کہ تم کس سے مخاطب ہو؟" غصے سے گھورتے ہوئے پانسا پھینکا۔

"آدمی دی دال کھانی کم از کم میرے ساتھ نہیں چل سکے گی۔" وہ بے خوفی کے ساتھ بولا۔ "اس لیے کہ میں خود شمالی آئرلینڈ کا درجہ رکھتا ہوں اور یہ راز صرف شمالی کے آئی بین ہی جانتے ہیں کہ لندن میں واڈ ونامی ایک ایشیائی کو قتل کر کے کسی دشمن نے ایک سلور آئی حاصل کر لیا ہے جو شاید تمہارے پاس ہے۔ اس لیے جب مجھے گن پوسٹ پر الائن کی موجودگی کی کہانی سنائی گئی تو اس سلسلے میں معاملے کی تہہ تک پہنچ گیا تھا۔"

" اس کا مطلب ہے کہ تمہیں مار کر ہی دوسری سلور آئی حاصل کر سکوں گا۔ میں نے اس کا مضحکہ اڑاتے ہوئے کہا۔ "اور تمہاری جلی ہوئی لاش یہاں پڑے چاند کی روشنی میں اپنی حسرتوں کا ماتم کرتی رہ جائے گی۔"

"یہ زمین میں کوئی مجھ سے آنکھیں چار کرنے کی جرأت نہیں رکھتا۔ اہم سرکاری اہلکار مجھ سے بھاری بھاری رشوت پاتے ہیں۔ مجھے پاگل کتے نے نہیں کاٹا جو ہر وقت سلور آئی ساتھ لیے پھرتا رہوں۔" وہ تیز لہجے میں بولا۔ "واڈو ایشیائی تھا اور تم لوگ بھی غیر ملکی ہو۔ جو نہیں معلوم کہ ایک سلور آئی تنظیم سے باہر نکل گئی ورنہ سلور آئی کی حفاظت ہر آئی مین کے لیے مقدس فریضے کی حیثیت رکھتی ہے۔"

ایلی نور نے بجلی کی سی سرعت سے جھپٹ کر اس کے چہرے پر پوری قوت سے طمانچہ رسید کر دیا اور اس کی گرفت میں آنے سے پہلے لپک کر میری اوٹ میں آ گئی۔ بل ایتھی اس کے پیچھے آیا تھا لیکن پھر گن کا سامنا کرتے ہی اس کے قدم زمین میں گڑ کر رہ گئے۔ اس کی آنکھوں میں اپنی تذلیل پر خون اتر آیا تھا لیکن پھر گن شاید اس کے لیے نامانوس نہیں تھی۔ وہ جانتا تھا کہ اس کا نشانہ خطا ہو کر بھی خطا نہیں ہوتا تھا۔

"عورت جتنی حسین ہوتی ہے اسی قدر زہریلی بھی ہوتی ہے۔ بالکل کسی ناگن کی طرح۔" وہ غصے سے کانپتی ہوئی آواز میں بولا۔ "کل تک گن پوسٹ پر میرا ول بہلاتی تھی اور آج اس نے مجھ پر ہاتھ اٹھایا ہے۔ میں دعویٰ کرتا ہوں کہ تم ابھی یہاں سے جاتے ہی اس کے بدن کے چیتھڑے اڑ اور مار کر تم اس کی وجہ سے پکڑے گئے تو کسی وقت یہ تم پر بھی ہاتھ اٹھا لے گی۔"

"مجھ سے ہمدردی کا شکریہ۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "تم اپنی فکر کرو۔ جیسے اس کی مٹھاس دیکھی تھی اب زہر بھی چکھو۔ یہی عورت میری حفاظت میں جوتیاں مار مار کر تمہارا بھیجا ناک کے راستے بہا دے گی۔ تم سارے سفید سنڈ اس قابل ہوتے ہو کہ تمہیں ان ہی کے ہاتھوں جوتیاں لگوائی جائیں جو شادی کے بغیر تمہارے ساتھ رہنے پر مجبور کی جاتی ہیں۔"

"بس میں اس کی صورت سے دھوکا کھا گیا۔" وہ غصے اور ندامت کے ملے جلے جذبات کے تحت بولا۔ "جب اس نے بتایا کہ یہ تم دونوں کو پولیس کا ڈیرہ بے ہوش کر کے بمشکل اپنی عزت بچا کر فرار ہوئی ہے تو میں نے اس پر یقین کر لیا۔ اس کتیا کو اسی وقت دو چار تھپڑ لگائے ہوتے تو نہ صرف سچ اگل دیتی بلکہ اس وقت صورت حال کچھ اور ہوتی۔"

"یہاں وقت کیوں برباد کر رہے ہو؟" اچانک سلطان شاہ تھکے تھکے ہوئے لہجے میں بولا۔ "وہ دونوں لوٹ آئے تو یہ معاملہ بگڑ بھی سکتا ہے۔"

بل ایتھی اس کی آواز سن کر چونکا تھا لیکن میں نے اسے کوئی تبصرہ کرنے کا موقع نہیں دیا البتہ میں نے یہ محسوس کر لیا تھا کہ سلطان شاہ کی آواز سنتے ہی اس کا چہرہ تاریک پڑ گیا تھا کیونکہ تعداد کے اعتبار سے

اس کی مخلصی کا کوئی موہوم سا امکان بھی باقی نہیں رہا تھا۔

"ٹھہرو!" یم گن کی نال کی جنبش اور میرے عزائم کو محسوس کر کے نیری وہ اضطراری انداز میں بول پڑا: "مجھے مار کر تم کو کچھ بھی حاصل نہ ہو سکے گا۔ اگر تم میری جان بخش کر دو تو میں یقین دلاتا ہوں کہ تم فائدے میں رہو گے۔"

"نہیں یار! مجھے سب سے بڑی خوشی یہ ہوگی کہ میں دوسرے بدروحی زانی میں کر مار دوں گا۔ بھلا آئی میں تو فضول تمہارے ساتھ پیشانی ہونے کی وجہ سے! انگلی ہی کھا کر وا رہ جاتا تھا۔"

"تو وہ بھی آگئے۔" اس نے اچانک میرے عقب میں دیکھتے ہوئے بشاشت سے کہا۔ وہ کسی حریف کی توجہ منتشر کرانے کا بہت پرانا گھسا پٹا حربہ تھا لیکن بل اینجی نے وہ الفاظ اتنے اعتماد کے ساتھ ادا کیے کہ میری گردن بے اختیار پیچھے گھوم گئی اور وہ اس مہلت کا فائدہ اٹھا کر کسی دیو ہیکل چٹان کی طرح مجھ پر ٹوٹ پڑا۔

اس کی کوشش میرے قبضے سے یم گن حاصل کرنے کی تھی لیکن اب یہ میری مضبوط گرفت کے باعث وہ کامیاب نہ ہو سکا۔ البتہ اپنے بائیں ہاتھ سے میری دائیں کلائی تھام کر کسی جونک کی طرح مجھ سے لپٹ گیا اور میری ٹانگوں میں اپنی پنڈلیاں اڑا کر مجھے نیچے گرانے کی کوشش کرنے لگا اور آزمائش کرتے ہوئے جب مجھے یہ یقین ہو گیا کہ بل اینجی میری مرضی کے خلاف نیچے جھک کر یم گن نہ اٹھا سکے گا تو میں نے اسے دھکا دے کر نیچے گرا دیا۔ اس کی جسمانی طاقت کو دیکھتے ہوئے مجھے خوف تھا کہ یم گن میری تحویل میں نہ رہی تو وہ کسی بھی لمحے طاقت اور چالاکی سے اسے حاصل کر سکتا تھا لیکن نیچے گرانے کے بعد سلطان شاہ اور ایلی نور میں سے کوئی بھی اس پر غالب ہو سکتا تھا۔

اس بات میں میرا اندازہ سو فیصد درست ثابت ہوا۔ ایلی نور نے تو لمحوں میں یم گن اٹھا کر بل اینجی کو اس کی زد پر لے لیا تھا اور غراتے ہوئے بولی تھی: "دونوں ہاتھ اوپر اٹھاؤ ورنہ پشت چھلنی کر دوں گی۔"

بل اینجی نے دونوں ہاتھ اٹھا لیے اور میں نے اس سے الگ ہوتے ہی اس کے لٹکے ہوئے جبڑے پر دائیں ہاتھ سے اتنا شدید مُکا رسید کیا کہ وہ ایک کراہ کے ساتھ لڑکھڑا کر رہ گیا۔ اس کے ساتھ اس کے منہ سے فرنچ میں پے در پے کئی الفاظ آزاد ہوئے تھے جو گالیوں سے کم نہیں تھے کیونکہ ان کے ادا ہوتے ہی ایلی نور نے غصے سے پیچھے ہٹ کر پوری قوت سے بل اینجی کی پشت پر لات جمائی تھی۔

ایلی نور کی ترسم وناک نسوانی لات بل اینجی کے تابوت کی آخری کیل ثابت ہوئی کیونکہ لات کھاتے ہی وہ کسی پاگل بھیڑیے کی طرح غراتا اور دانت پیستا ہوا ایلی نور کی طرف پلٹا تھا اور اس نے غصے سے خود فراموشی کی حالت میں اپنا ہاتھ سیدھا کر کے یم گن کا ٹریگر دبا دیا۔

نال کے دہانے سے ایک سوراخ سے جلی ہوئی سی حلقے نیلگوں شعاع خارج ہوئی اور بل اینجی کی گردن کو جھلسانے لگی۔ وہ تکلیف اور اذیت سے بلبلاتے ہوئے دونوں ہاتھ نیلگوں موت کے دھارے سے ٹکرا دیے گویا جیسے ان شعاعوں کو ہاتھ سے روکنا چاہتا ہو۔ فضا انسانی گوشت کے جلنے کی چراند سے بوجھل ہو گئی۔ سانس اٹکا دینے والی ابکائی کا خوف کم پھیلنے کے ساتھ دھواں بھی بلند ہوا اور نیلگوں شعاع بل اینجی کے سینے اور دہانے میں آتے ہوئے بازو کو ناقابلِ یقین ہولناکی سے چیرتی ہوئی پیوست ہوتی چلی گئی۔ بل اینجی اپنی تندرستی کے باوجود خود کو اس دردناک انجام سے نہ بچا سکا اور کرب و اذیت کے آخری اثرات اس کے چہرے پر یوں ہی منجمد رہ گئے۔ موت کے بے رحم فرشتے نے اتنی تیزی کے ساتھ اسے اپنی آغوش میں سمیٹا تھا کہ وہ یوں ہی کھڑے کھڑے مر گیا۔ اس کی بے جان ٹانگیں اس گرانڈیل کا وزن نہ سہار سکیں اور وہ منہ کے بل بچھ کر سڑک پر پُرشور آواز کے ساتھ ڈھیر ہو گیا۔

"چلو!" سلطان شاہ نے تیزی کے ساتھ لینڈ روور کی طرف بڑھتے ہوئے کہا لیکن میں نے اسے روک دیا۔

"بل اینجی کی لاش بھی ساتھ لے جانا ہے۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔

"تمہیں واقعی مُردے ڈھونڈنے کا شوق ہے۔" سلطان شاہ چڑچڑے لہجے میں بولا: "تم لاش لے جاؤ گے لیکن اس کے ساتھی ذرا سی دیر میں یہ خبر ہر طرف پھیلا دیں گے۔"

"تم ابھی شراب کے نشے میں دھت تھا اور اپنا ڈر دیکھتا ہے۔" اس کے ذہن پر دوران کا بھوت سوار ہونے لگا تھا۔ "میرے پاس وقت ہوتا تو اس کے ساتھیوں کو بھی ٹھکانے لگا کر واپس ہوتا لیکن ہمارا ایک ایک لمحہ قیمتی ہے۔ وہ لوگ ہم دونوں کی موجودگی سے لاعلم ہیں۔ گاڑی اور لڑکی سمیت بل اینجی کو غائب پا کر وہ سوچ بھی نہ سکیں گے کہ ان کا باس لڑکی کے ہاتھوں مارا گیا ہو گا۔ ان کے ذہنوں میں پہلا خیال یہی آئے گا کہ بل اینجی لڑکی کو ساتھ لے کر گیا ہے...۔" میں نے انگریزی میں کہا۔

"تمہارا خیال درست ہے۔" ایلی نور نے عجلت سے میری تائید کی: "عورتوں اور لڑکیوں کے بارے میں بل اینجی کی شہرت بہت گندی ہے۔ اس طرح ہمیں مزید مہلت مل جائے گی۔"

میں نے سلطان شاہ کے ساتھ مل کر بل اینجی کی وزنی لاش کو لینڈ روور کے عقبی حصے میں ٹھونسا۔ میری ہدایت پر سلطان شاہ عقبی نشست پر بیٹھ گیا۔ میں نے ڈرائیونگ سیٹ سنبھالی اور ایلی نور میرے برابر بیٹھ گئی۔

لینڈ روور کی چابی اگنیشن میں موجود تھی۔ میں نے انجن اسٹارٹ کر کے گاڑی تیز رفتاری کے ساتھ آگے بڑھا دی۔

لیون خوبصورت اور صاف ستھرا شہر تھا جہاں ہمیں کسی دشواری کے بغیر ایک ہوٹل میں کمرے مل گئے۔ وہاں ایلی نور کا فرنچ زبان ہونا کام آیا تھا اور کمرے اسی کے حوالے سے مل گئے تھے۔ ہم دونوں کا نام درمیان

میں آرزو فنا ختمی کا فلات کا مسئلہ سنگین صورت اختیار کر سکتا تھا۔

لینڈر ورو، جس روانگی کے لیے ہم نے کافی دور جا کر سڑک سے نیچے ایک سنگلاخ ویرانے میں جلی ہوئی لاش سے چھٹکارا حاصل کیا تھا، پھر راستے میں کسی روک ٹوک کے بغیر پیرس کے اس ریلوے اسٹیشن پر پہنچے جہاں سے باہر جانے کے لیے ٹرینیں روانہ ہوتی تھیں۔ ہمارے پہنچنے کے بعد روانہ ہونے والی پہلی ٹرین پیرس سے جنوب مشرق کی طرف ٹولوز نامی شہر کے لیے روانہ ہونے والی تھی جو ایلین ورک کے خیال میں ہمارے لیے مناسب جگہ نہیں تھی کیونکہ وہاں کے مقامی ماحول میں ہم بہ آسانی دوسروں کی نگاہوں میں آ سکتے تھے مگر ہم پیرس میں زیادہ دیر رکنے کا خطرہ بھی مول نہیں لے سکتے تھے اس لیے طے یہ پایا کہ ہم پہلی ٹرین سے فوراً ہی روانہ ہو جائیں کیونکہ اس وقت تک ہماری تلاش کی ساری کوششیں شاہراہوں پر مرکوز تھیں، وہ لوگ یہ سوچ بھی نہ سکے ہوں گے۔ ہم نے دیہی علاقے میں داخل ہو کر ٹرین سے فرار ہونے کا منصوبہ بنایا تھا۔ ایلین ورک کا خیال تھا کہ ٹولوز جا کر وہیں قیام کرنے کے بجائے ہم لوگ اس شہر سے تقریباً دو سو میل جنوب میں لیون جانے والی دوسری ٹرین پکڑ سکتے تھے اور وہیں ٹھک کر اپنا آئندہ پروگرام بھی طے کر سکتے تھے۔

اس طرح ہم شام سے پہلے لیون پہنچ گئے جو فرانس کا ایک خوب صورت اور مرکزی حیثیت کا شہر تھا۔ پیرس کی طرح اس شہر کے وسط سے بھی ایک دریا گزرتا ہے مگر یہ کہنا بجا ہوگا کہ شہر کے عین وسط میں دو دریا ایک دوسرے سے مل کر آگے بڑھتے ہیں۔ ان میں سے ایک شمال سے آنے والا اور بہنے والا سوان ہے اور دوسرا مشرق میں سوئٹزرلینڈ کی سرحد سے آنے والا دریائے رہون ہے جو باہم شیر و شکر ہو کر لاتے میں آنے والی زمینوں کو سیراب کرنے، بجلی بنانے اور دریائی بحری راستوں کو اپنے پیچھے برگزیدہ کرنے میں فراہم کرتے ہوئے اسی نام سے سمندر میں جا گرتے ہیں۔

ایلین ورک نے بتایا کہ لیون کا شمار فرانس کے قدیم شہروں میں ہوتا تھا جس کے اندر جا بجا پرانی تعمیرات کی صورت میں دیکھی جا سکتی تھیں۔ فرنچ عام طور پر اسے ایک پراسرار شہر قرار دیتے ہیں جس کا اپنا ایک مزاج اور انداز ہے جسے سمجھنا اجنبیوں کے لیے عموماً آسان نہیں ہوتا۔ قدیم شہر مشرق میں دریائے سوان کے داہنے کنارے پر پہاڑ ڈھلوانوں میں پھیلا ہوا ہے جسے دیکھنے سے اس شہر کی بیس صدی کی تاریخ کے اوراق کھلتے ہیں۔ ملا کے نیچے اور دریائے سوان کے بائیں کنارے پر جاتی خالص پرانی عمارات کے ساتھ کثیر المنزلہ جدید عمارات کا جال بچھا ہوا نظر آتا ہے۔

"شاید تم مجھے مستقل طور پر اسی شہر میں قیام کا مشورہ دینے والی ہو۔" میں نے اس کی طویل تعارفی تقریر سے اکتا کر کہا تھا۔ "ہمیں لیون سے اس سے زیادہ کیا دلچسپی ہو سکتی ہے کہ ہم یہاں بس ایک آدھ روز ہی گزاریں گے۔"

"ملنے میں یہاں نے قصداً ذکر نہیں کیا تھا لیکن جمی لائیڈ کے بارے میں تمہیں معلومات یہاں سے بھی مل سکتی ہیں۔" اس نے دل آویز مسکراہٹ کے ساتھ انکشاف کیا اور میں چونک پڑا۔

"جمی لائیڈ کا یہاں کیا کام؟"

"تم نے میری باتوں پر غور نہیں کیا۔" وہ بدستور مسکراتے ہوئے بولی۔ "دریائے رہون اپنی گزرگاہ کے طور پر بھی استعمال ہوتا ہے اور سمندر سے بحری جہاز ساز و سامان لے کر کئی سو کلومیٹر تک اندر آتے ہیں۔ اس روٹ پر کنگ لائنز کے بحری جہاز بھی چلتے ہیں اور لیون کے ایک ہوٹل میں اس کمپنی کا باقاعدہ دفتر بھی قائم ہے۔"

"اوہ! اور یہ معلومات تم نے مجھ سے اب تک چھپائے رکھی تھیں!" میں نے حیرت سے کہا۔

"چھپانے کی کوئی بات ہی نہیں تھی۔" وہ اپنی صفائی پیش کرتے ہوئے بولی۔ "بس یہ بات یاد نہیں آئی تھی کیونکہ کنگ لائنز کے مقامی آفس سے میرا کبھی واسطہ نہیں پڑا البتہ کسی سے اس کا ذکر سنا تھا۔ ابھی تمہیں لیون کی پرانی تاریخ بتاتے ہوئے اچانک ہی مجھے یہ بات یاد آئی اور پھر یہ بھی خیال آیا کہ تم جمی لائیڈ کی جستجو میں ہو تو اس کے بارے میں خاصی معلومات یہاں سے بھی مل سکتی ہیں مگر کم از کم اتنا تو پتا چل ہی جائے گا کہ وہ ان دنوں یورپ کے کس حصے میں مقیم ہے۔"

"اس کمپنی کا دفتر کس ہوٹل میں ہے؟"

"ڈائرکٹری میں دیکھنا پڑے گا۔" ایلین ورک نے بیڈ سائیڈ ٹیبل کے نچلے خانے کی طرف متوجہ ہوتے ہوئے کہا اور پھر وہ ٹیلیفون ڈائرکٹری کی ورق گردانی میں مصروف ہو گئی۔

چند منٹ بعد ہی وہ ڈائرکٹری میں کنگ لائنز کا پتا تلاش کرنے میں کامیاب ہو گئی جس کے دفاتر ہوٹل ڈی ویل ڈی لیون کی تیسری منزل پر واقع تھے۔ سب سے اہم بات یہ تھی کہ کمپنی کے مقامی عہدیداروں کے نام شروع ہونے سے قبل سرفہرست کمپنی کے چیئرمین جمی لائیڈ کا نام درج تھا جس کے آگے دو فون نمبر براہ راست تھے اور نمبر ہوٹل کے ٹیلیفون ایکسچینج کی معرفت ملایا جا سکتا تھا جس کا مطلب تھا کہ بعض اوقات جمی لائیڈ بھی لیون آ کر دفتر میں بیٹھا کرتا تھا۔

اس وقت دفتر کھلا رہ جانے کا کوئی امکان نہیں تھا لیکن وہ انکشاف اتنا اہم اور حیرت انگیز تھا کہ میں اسی وقت جمی لائیڈ کے نمبروں پر فون کرنے کی اپنی خواہش پر قابو نہ پا سکا۔

انسٹرومنٹ پر صفر ڈائل کر کے میں نے پہلے براہ راست ڈائل ٹون حاصل کی اور پھر جمی لائیڈ کا نمبر ملایا۔ تیسری گھنٹی بجنے پر دوسری طرف سے ریسیور اٹھا لیا گیا تو میرا دل بے اختیار اچھل کر حلق میں آ گیا۔

دوسری طرف سے ایک خوشگوار نسوانی آواز سنائی دی تھی جس کے کہے ہوئے الفاظ میں سے صرف کنگ لائنز ہی میری سمجھ میں آ سکا کیونکہ باقی الفاظ فرنچ میں ادا کیے گئے تھے۔

"میں فرنچ نہیں سمجھ سکتا۔ کیا تم انگریزی بول سکتی ہو؟" میں نے کہا

"بہت کم اور ٹوٹی پھوٹی لیکن سمجھ ضرور لیتی ہوں۔" دوسری طرف سے مترنم ہنسی کے ساتھ کہا گیا۔ "میں کنگ لانشر کے چیئرمین کے دفتر سے بول رہی ہوں۔"

"کیا میں تمہارے چیئرمین سے بات کر سکتا ہوں؟" میں نے دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ سوال کیا۔

"وہ موجود نہیں ہیں۔ میں ان کی سیکرٹری ہوں کوئی پیغام ہو تو تم مجھے نوٹ کرا سکتے ہو۔ انہیں مطلع کر دیا جائے گا۔" اس کے لہجے میں حوصلہ افزائی کا عنصر نمایاں تھا۔

"پیغام تمہارے لیے تو ہو سکتا ہے لیکن تمہارے خشک اور تند خو باس کے لیے نہیں۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر بعض بات بڑھانے کی نیت سے کہا۔ "ورنہ تم کہیں وہ رابطہ منقطع نہ کر دو۔"

اس کی کھلکھلاتی ہوئی ہنسی سنائی دی۔ "میرا باس بہت نرم اور مہربان ہے۔ تم نے ابھی تک اپنا نام نہیں بتایا؟"

"اوہ! میرا نام رونکا ہے۔ آج ہی یوگنڈا سے آیا ہوں۔" میں نے معذرت خواہانہ لہجے میں کہا۔ "اور تمہارا نام کیا ہے؟"

"کیا میرا صرف سیکرٹری ہونا کافی نہیں؟" وہ بھی باتونی معلوم ہو رہی تھی۔

"گلاب کو صرف پھول کہنا ظلم ہوتا ہے۔ اسے جب تک اس کے اپنے نام سے نہ پکارا جائے نہ اس کی پوری شناخت ہوتی ہے نہ اس کی مہک کا تصور کیا جا سکتا ہے۔"

"تم تو شاعر معلوم ہوتے ہو۔ میرا نام لوسیلا ہے۔ میں محسوس کر رہی ہوں کہ تم باس کے لیے اپنا پیغام بھول کر میری ذات میں دلچسپی لینے لگے ہو جو اچھی بات نہیں ہے۔" اس کے الفاظ میں مزاح ضرور تھا لیکن لہجے میں دور تک ملامت کا کوئی شائبہ نہیں تھا جس کی وجہ سے میری مزید حوصلہ افزائی ہوئی۔

"میں فطرت کے اعتبار سے جمال پسند ہوں۔" میں نے گہرا سانس لے کر کہا۔ "بچپن میں میری ماں مجھے پرچون کی دکان سے دال آٹا لینے بھیجتی تھی تو میں اکثر قریبی نرسری سے خوبصورت سنگ مرمر جیسے چنے بیچ جاتا تھا اور واپسی اس دھن میں پیسے کہیں بھول کر دال آٹا لانے کے بجائے جیبوں میں پتھر بھر کر گھر پہنچتا تھا۔ میں بہت بے ضرر طبیعت کا مالک ہوں کیا یہ ممکن ہے کہ میں تمہیں دیکھ سکوں؟ تمہاری آواز میں مجھے پھولوں کا سا ترنم رچا ہوا محسوس ہو رہا ہے۔ اس میں شبنمی دو دھیا اور ترو تازہ اور بشاش آواز کی سحر برسوں میں ملنے سننے کو"؟ ابھی شاید میں نے اپنے لہجے میں گداز پیدا کرنے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔ اس دوران تک ایسی ٹون مجھے یوں حیرت سے آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھ رہی تھی جیسے میرا دماغ چل گیا ہو۔

"کہیں ایسا تو نہیں کہ تم نے صرف مجھ سے ملنے کا جواز پیدا کرنے کے لیے یہ فون کیا ہو؟" وہ ایک دم ہی سنبھل گئی تھی کیونکہ اس کی آواز میں سنجیدگی عود کر آئی تھی۔

"نہ یہ دفتر کا وقت ہے اور نہ مجھے الہام ہو سکتا تھا کہ دفتر میں اپنے چیئرمین کے بجائے تم موجود ہو گی۔ بس اتفاقاً ہی تمہاری آواز دل پر اثر کر گئی ہے۔"

"چیئرمین کسی بھی وقت آ سکتا ہے۔ وہ عموماً شام میں ہوتا ہے لیکن جب وہ یہاں آتا ہے تو پھر چیئر مکمل دیکھنا چاہتا ہے۔ آج کام زیادہ تھا اس لیے میں ریکارڈ مکمل کرنے کے لیے رکی ہوئی ہوں۔ ویسے باس سے تمہارا کیا تعلق ہے؟"

"بہت پرانا اور قریبی تعلق ہے۔ ملو گی تو تفصیل سے بتاؤں گا۔"

"تم عجیب آدمی ہو مسٹر رونکا۔" شاید وہ میرے جواب سے محظوظ ہوئی تھی۔ "مجھ پر اتنا زور دے رہے ہو جیسے میں واقعی تمہاری بات مان لوں گی۔ ہو سکتا ہے کہ میں تم سے مل سکوں۔"

"مجھے یقین ہے کہ تم انکار نہیں کرو گی۔" میں نے نرم لہجے میں کہا۔ "میں صرف چند منٹ کے لیے تم سے ملنا اور باتیں کرنا چاہتا ہوں۔ تمہاری مرضی کے خلاف ذرا بھی گستاخی کروں تو تم فوراً چلی جانا۔"

"پھر نو بجے ہوٹل کے پیچھے والے کافی شاپ میں آ جانا۔ میں صرف چند منٹ ہی دے سکوں گی۔"

"بہت بہت شکریہ لیکن میں تمہیں کیسے پہچان سکوں گا؟"

"کیا میری آواز کافی نہیں ہو گی؟" وہ کھلکھلا کر ہنسی پھر سنجیدگی سے بولی۔ "کاؤنٹر پر معلوم کر لینا وہ تمہیں بتا دیں گے۔"

میں نے اس کا شکریہ ادا کرتے ہوئے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

"اب کہیں سے عشق فرما رہے تھے؟" فارغ ہوتے ہی سلطان شاہ کا کڑوا لہجہ سنائی دیا۔ "تمہارے مزاج کی رنگینی کسی دن تمہیں لے ڈوبے گی۔ عورت کی آواز سنتے ہی پھسل پڑتے ہو۔"

ایلی اور تاثیدی انداز میں خاموش کھڑی رہی کیونکہ سلطان شاہ نے اپنے الفاظ میں شاید اس کے جذبات بھی سمو دیے تھے اور میں ان دونوں کے سامنے خود کو ذرا احمق محسوس کر رہا تھا۔

"تمہیں معلوم ہے کہ میں نے کسے فون کیا تھا؟" میں نے سلطان شاہ کو گھورتے ہوئے تلخ لہجے میں سوال کیا۔

"لیکن خوش قسمتی سے اس نمبر پر کنگ لانشر کے بجائے ایک لڑکی ٹکرا گئی۔" وہ ڈھٹائی کے ساتھ بولا۔

"تم جہنم میں جاؤ۔ میں اس سے ملنے نہیں جاؤں گا۔" میں نے چڑ کر کہا۔ "میں تو سمجھ رہا تھا کہ تم دونوں کو اس بات سے بے حد خوشی ہو گی کہ میں نے بھی لانشر کی سیکرٹری کو شیشے میں اتار لیا ہے۔"

"میں کسی لڑکی سے اس کا نام پوچھنے کی بھی ہمت نہیں کر سکتا اور تم ایسے قدمی سے پتھر چننے کی کہانیاں سنانے بیٹھ گئے تھے اور حیرت

ہے کہ وہ تمھاری ساری باتیں سن کر بھی وقت دینے پر آمادہ ہوگئی۔"

سلطان شاہ کے تلخ لہجے پر اس بار ڈیزی خود بھی ہنس پڑی۔ "تو اس میں ڈیزی کا کیا قصور ہے؟ اور تم اس معاملے میں بالکل نکمے ہو۔ اپنا موڈ ڈیزی سے کرو گے تو شرمندگی کے سوا کچھ حاصل نہ ہوگا۔"

"دنیا کی ہر عورت تعریف اور خوشامد کی بھوکی ہوتی ہے۔" اس نے اپنے غصے پر قابو پاتے ہوئے کہا۔ "بظاہر وہ کتنا ہی غصہ دکھائے ان حرکتوں پہ من ہی من میں اتراتی ہے اور آخر کار جال میں آجاتی ہے۔ اس کے لیے اس سے بڑی خوشی کی بات کیا ہوگی کہ ایک اجنبی غیر ملکی اس کی آواز کی تعریف کر رہا تھا۔"

"تم جانتے ہو کہ ممی لائیڈ کس پائے کا مجرم ہے۔ اس کی سیکرٹری اتنی احمق نہیں ہوسکتی کہ اس پر دو میٹھے بول کا کام کر جائیں۔ ہوسکتا ہے کہ اپنے باس میں تمھاری دلچسپی کی وجہ سے وہ خود تم کو گھیرنا چاہ رہی ہو۔ چلو دونوں ہی اپنی اپنی کوشش کر لیں گے۔ کامیاب وہی ہوگا جو سیانا ہوگا۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔

"یہ خیال غلط ہے۔" ڈالی نور اس کی تردید کرتے ہوئے بولی۔ "لنگ لانسز ایک خالص کاروباری ادارہ ہے اور ممی لائیڈ اس کا معزز سربراہ ہے۔ وہاں مجرمانہ سازشوں کا کوئی گزر نہیں ہے۔ میں خود اس ادارے میں ملازم رہ چکی ہوں۔ میرا دعویٰ ہے کہ ڈیزی نے اس لڑکی کو کامیابی سے بے وقوف بنایا ہے۔"

وہ دونوں اس نئے موضوع پر اپنے اپنے انداز میں رائے زنی کرتے رہے اور میں سوچ رہا تھا کہ اگر تو سیلا پیرس اور چلی گیا تو ممی لائیڈ پر ہاتھ ڈالنا نسبتاً آسان ہو جائے گا۔ یہ ہماری خوش قسمتی تھی کہ پیرس میں مشکلات کا آغاز ہوتے ہی ہم نے لیون کا رخ کیا تھا جہاں ممی لائیڈ کا ایک ٹھکانا موجود تھا مگر اس کے ساتھ مجھے یہ فکر بھی لاحق تھی کہ ممی لائیڈ گن بوٹ کے حشر سے واقف ہونے کے بعد اس وقت تک پیرس کے خون ریز واقعات سے بھی باخبر ہو چکا ہوگا۔ اس طرح اسے یہ اندازہ لگانے میں کوئی دشواری پیش نہ آئی کہ اس کے بدترین دشمن فرانس کی حدود میں دندناتے پھر رہے تھے اور لیون بھی فرانس ہی میں تھا۔

گو میں نے کبھی بھی کوئی ایسا اشارہ نہیں چھوڑا تھا جس سے یہ اخذ کیا جاسکے کہ میں ممی لائیڈ کی دوہری شخصیت سے واقف ہو چکا تھا یا ڈیزی اور لنگ لانسز کے باہمی تعلق سے باخبر ہو چکا تھا، لیکن ممی لائیڈ نے مجھے اور سلطان شاہ کو انگلینڈ کے ڈیلٹا کیمپ میں قید کر کے شرافت چولا کی سے یہ دریافت کر لیا تھا کہ میں لاہور کے ٹائیگرز کا سیچ کی تباہی سے قبل ایک خفیہ کمرے میں اس کی قد آدم رنگین قلمی تصویر دیکھ چکا تھا۔ اس کے نزدیک اس کی خود ساختہ بیٹی ڈیہلا لائیڈ کے علاوہ بھی

واحد شخص تھا جو ممی لائیڈ کی صورت سے واقف ہو چکا تھا۔ [illegible] اسی بنا پر لنگ لانسز والے ممی لائیڈ کی دوہری شخصیت کو [illegible] کر سکتا تھا۔

ان تمام امکانات کو یکجا کرنے کے ممی لائیڈ کئی قدم [illegible] کر سکتا تھا۔ یورپ نہ صرف اس کی کاروباری بلکہ مجرمانہ سرگرمیوں کا بھی مرکز تھا اور میں برطانیہ سے بحفاظت فرار ہو کر اب قلب فرانس میں داخل ہو چکا تھا۔ اسی لیے اپنے سابقہ تجربے کی بنا پر ممی لائیڈ کسی بھی پہلو کو نظر انداز نہیں کر سکتا تھا۔

ٹیکسی میں ایلی نور میرے ساتھ تھی۔ اس کا کام صرف مجھے کافی ہاؤس تک پہنچا کر باہر ہی میری واپسی کا انتظار [illegible] شاید میں اسے ساتھ نہ لیتا لیکن فرانس میں داخل ہو [illegible] میں نے یہ محسوس کر لیا تھا کہ انگریزی زبان کے بارے [illegible] فرانسیسیوں کا عام رویہ بہت متعصبانہ تھا۔ بہتیرے جانتے ہوئے بھی اس زبان میں بات کرنا پسند نہیں کرتے تھے جس کی وجہ سے سمجھنے سمجھانے کا ذریعہ اظہار صرف فرنچ [illegible] ہو کر رہ گیا تھا۔ اس لیے ٹیکسی ڈرائیور تک اپنا مدعا [illegible] لیے میں نے ایلی نور کو محض گائیڈ کے طور پر ساتھ لے لیا [illegible] دریا کے کنارے ٹوٹے پھوٹے راستے سے ہوتی ہوئی [illegible] سے آگے بڑھتی رہی۔ مشہور مقامات اور بعض تاریخی [illegible] کو دیکھتے ہوئے ہم دونوں دریاؤں کے مقام اتصال [illegible] اور پھر دونوں دریاؤں کے درمیانی علاقے میں مختصر سفر کرنے کے بعد ہوٹل ڈی وائل ڈی لیون کی عمارت [illegible] لگی جو ایک سابقہ دونوں دریاؤں کے درمیان کھڑی تھی۔ [illegible] ساتھ دریائے سون کے داہنے کنارے پر کسی تاریخی [illegible] عالم و نظر آرہا تھا۔

میری رسٹ واچ میں اس وقت نو بجنے میں چند منٹ تھے۔ کرایہ ادا کر کے ہم دونوں ٹیکسی سے اتر گئے۔ اس دوران میں نے نچلی منزل پر کافی ہاؤس کا روشن بورڈ دیکھ لیا تھا۔

"میں یہیں کہیں تم سے آملوں گی۔" وہ مجھ سے ہاتھ ملاتے ہوئے بولی۔ "تمھیں میری تلاش میں بھٹکنا نہیں پڑے گا۔" یہ کہتے ہوئے اس نے گرم جوشی کے ساتھ مغربی انداز میں الوداع کہا اور میں مڑ کر کافی ہاؤس کی طرف ہولیا۔ اس وقت ریم گن میرے کوٹ کی جیب میں موجود تھی تاکہ کسی ناگہانی حادثے کا مقابلہ کیا جا سکے۔

کافی کی تیز اور تلخ بو کافی ہاؤس کی خواب ناک فضا میں رچی ہوئی تھی جسے سگریٹ، پائپ اور سگار کے نیلے دھوئیں نے

عزت بہ بوجھل بنا دیا تھا۔ وسیع و عریض روشنیوں میں کافی ہاؤس کے بیشتر میز آباد نظر آ رہے تھے۔ مجھے خوشی ہوئی کہ یورپ کے اس ترقی یافتہ شہر میں ایسے جوڑوں کی کمی نہیں تھی جو اپنی شامیں شراب خانوں کے بجائے کافی ہاؤس میں گزارنے کو ترجیح دیتے تھے۔ وہ نئے دور کو سراسر رخسار، مسرت اور مقابلے کا دور بن کر رہ گیا تھا جس میں ذہنی سکون کے لیے جائے پناہ کی تو در کنار رہ وائین سے لطف کرکے بڑی طرح ناکام ہو رہے تھے۔ جن کی جگہ جوان نسلوں میں تیز اور نئے نشے مقبول ہو رہے تھے۔

لوگ چرس، افیم اور بھنگ کو بھول کر اب ماروانا، کوکین اور ہیروئن کی آغوش میں پناہ لے رہے تھے۔ سستے نشے مہنگے تھے کیونکہ ان کی طلب رسد سے کہیں زیادہ تھی، اس لیے ان نشوں کے عادی زیادہ کمانے پر مجبور تھے۔ زیادہ کمانے کی فکر میں ذہنی دباؤ دن بدن بڑھتا جا رہا تھا اور ذہنی انتشار شدت سے نشے کا طلب گار ہوتا جا رہا تھا۔ اس طرح ہر طرف ایک ختم نہ ہونے والا خطرناک چکر چل نکلا تھا جس میں لوگ گروہ سے خطیر رقم خرچ کرکے مہنگے نشے خرید رہے تھے، مسائل سے فرار کے لیے اپنی جانوں کو نذر کر رہے تھے اور ان کے اس جنون سے ہی مافیا جیسے گروہ دولت کی کانیں کھود رہے تھے۔

ایک ویٹریس کی نرم و مترنم آواز نے میرے خیالوں کی زد درہم برہم کر دی۔ اس نے جو کچھ پوچھا تھا وہ میری سمجھ سے بالا تھا، لہٰذا میں نے بھی اس کے ہونٹوں پر سجی ہوئی پیشہ ورانہ مسکراہٹ کا جواب مسکراہٹ سے دیتے ہوئے کاؤنٹر کی طرف بڑھ گیا لیکن وہ فرض کی ماری میرا پیچھا چھوڑنے پر آمادہ نہ ہوئی اور لپک کر میرے سامنے آ گئی۔

"میں تمھاری کیا مدد کر سکتی ہوں؟" اس بار اس نے شکستہ انگریزی کا سہارا لیا تھا۔

"میں لوسیلا سے ملنے کے لیے آیا ہوں۔" میں نے اس کی چمکتی ہوئی سیاہ آنکھوں میں دیکھتے ہوئے آہستگی سے کہا۔

"آؤ میرے ساتھ۔" اس نے جسم کو قدرے خم دے کر دونوں ہاتھوں کے اشارے سے، ادا کے ساتھ ایک طرف اشارہ کیا اور میں مسحور سا اس کے پیچھے ہو لیا۔

"پھر پھسل پڑے عورت کو دیکھتے ہی۔" میرے ذہن کے کسی گوشے میں سلطان شاہ نے ہانک لگائی اور میں جھنجھلا کر اپنی پیشانی مسل کر رہ گیا۔ شاید وہ مردود ٹھیک ہی کہتا تھا۔ قدرت نے صنف نازک کے حق میں مجھے بہت بااخلاق بنایا تھا اور اگر سامنے والی کی صورت گناہ اچھی ہو تو خوش خلقی کچھ زیادہ ہی نمایاں ہونے لگتی تھی۔

میں نے زیر لب لاحول پڑھ کر اپنے ڈھلکے ہوئے شانے سیدھے کیے اور اس کے پیچھے میزوں کے درمیان سے گزرتے ہوئے اپنے چہرے پر کرخت مردانہ سنجیدگی طاری کرنے کی کوشش کرنے لگا اور اسی لمحے وہ ویٹریس ہال کے گوشے میں ایک ایسی میز کے قریب رک گئی جس کے گرد سیاہ مخملی لباس میں ایک حسین ساحرہ بیٹھی ہوئی تھی جس کے یاقوتی لبوں پر غیر محسوس سی مسکراہٹ ثبت تھی۔

"مادام لوسیلا!" ویٹریس نے اپنے سر کو خم دے کر ادب سے کہا۔ پھر سیاہ پوش ساحرہ سے بولی: "تو یہ رہے آپ کے مہمان جن کا آپ کو انتظار تھا۔"

بے اختیار میرے شانے پھر ڈھلک گئے اور میں مردانہ سنجیدگی کو خیر باد کہہ کر مسکرانے پر مجبور ہو گیا کیونکہ وہ شعلہ میرے استقبال کے لیے کرسی چھوڑ کر کھڑی ہو گئی تھی۔

"خوش آمدید مسٹر رونکا!" اس نے رسیلی اور مترنم آواز میں وہ کلمات ادا کرتے ہوئے اپنا مرمریں ہاتھ میری طرف بڑھا دیا جسے میں نے نہایت احتیاط اور نرمی سے اپنی کرخت ہتھیلی میں چھپا لیا اور اس کے وجود کی حرارت میرے اندر کے آدمی کو پگھلانے لگی۔ وہ میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے مسکرائے جا رہی تھی۔ اس نے اپنا ہاتھ چھڑانے کی بھی کوشش نہیں کی تھی لیکن اس وقت میری وہ حرکت غیر ارادی نہیں تھی بلکہ میں اسے یقین دلانا چاہ رہا تھا کہ میں صرف جمال پرست تھا اور اس سے ملاقات میں میری کوئی دوسری غرض پوشیدہ نہیں تھی۔ اسی طرح میں اسے آسانی سے راہ پر لا سکتا تھا۔

"ناقابل یقین۔" چند ثانیوں بعد میں نے آہستگی سے اس کا ہاتھ آزاد کرتے ہوئے خود کلامی کے انداز میں بڑبڑایا۔ "میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ تمھارا چہرہ آواز سے زیادہ حسین ہوگا... مونا لیزا کی مسکراہٹ شاید تمھارے ہی لبوں سے چرا لی گئی ہے۔"

"شکریہ۔" وہ خفت آمیز لہجے میں بولی لیکن اندر کی خوشی اس کے چہرے سے پھوٹی پڑ رہی تھی۔ "میرا خیال ہے کہ یہ ہماری پہلی ملاقات ہے اور ہمیں اس کی ابتدا محتاط انداز میں کرنا چاہیے۔"

"محتاط ضرور ہوں ورنہ تمھارے قدموں میں بیٹھ گیا ہوتا۔"

"میرا شوہر خوش قسمت بالسر ہے... یہ بھی یاد رکھنا۔" وہ ہنستے ہوئے بولی۔

"تمھارا شوہر کوئی بھی ہو سکتا ہے اس سے میرا کوئی جھگڑا نہیں کیونکہ میں تم پر کوئی دعویٰ نہیں رکھتا، نہ تم سے شادی کی درخواست کرنے کا ارادہ لے کر آیا ہوں۔ میرا مسلک تو یہ ہے کہ حسن آفاقی ہوتا ہے اور کسی کی ملکیت نہیں ہو سکتا، اسے آزاد ہی رہنا چاہیے ورنہ زنگ لگ جاتا ہے۔"

"ٹھیک ہے، اب بتاؤ کہ تم کون ہو اور مجھ سے کیا چاہتے ہو؟" وہ یکایک

سنجیدہ ہو گئی۔
"میں رک سکتا ہوں اور صرف اتنی اجازت چاہتا ہوں کہ کبھی کبھی تم سے ملتا رہوں۔" میں نے جھجکتے لہجے میں کہا۔
"مسٹر جمی لائینڈ کے کاروبار یا اُن کے کسی حریف سے تمہارا کوئی تعلق نہیں؟"
"میرا الجیریا میں تمباکو کا کاروبار ہے اور میرا سارا مال تمہاری کمپنی کے جہازوں کے ذریعے ہی برآمد ہوتا ہے۔" میں نے فی البدیہہ جواب دیتے ہوئے اس کا ردِعمل دیکھنے کے لیے دانستہ تمباکو کا لفظ استعمال کیا تھا لیکن اُس کا چہرہ سپاٹ رہا اور میں نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا: "اسی سلسلے میں مجھے لائینڈ سے ملنا چاہ رہا تھا۔"
"وہ کسی بھی دن یہاں آ سکتا ہے اور ہو سکتا ہے کہ مہینوں ادھر کا رخ نہ کرے۔ تم ہمارے برانچ منیجر سے کیوں نہیں مل لیتے؟"
"میرے کام کا تعلق لیون سے نہیں بلکہ دوسرے بین الاقوامی پورٹس سے ہے، اس لیے میرا جمی سے ہی ملنا ضروری ہے۔" میں نے اس کے چہرے سے نظریں ہٹائے بغیر کہا۔
"لیکن تمہارے تعارف سے تو تم پولش سے زیادہ اطالوی نظر آتے ہو اور لہجہ نہ پولش ہے نہ اطالوی۔ بہتر ہوگا کہ تم مجھ سے کھل کر بات کرو کہ کیا چاہتے ہو اور مجھ سے کیوں ملنا چاہ رہے تھے؟"
یکایک میری چھٹی حس بیدار ہو گئی۔ اس وقت تک میرا خیال تھا کہ میں اداکاری کر کے اُسے بے وقوف بنا رہا تھا لیکن اُس نے آخری سوال کر کے اپنے بارے میں میری یہ غلط فہمی دور کر دی تھی۔
میں نے اپنے لہجے میں کوئی تبدیلی لائے بغیر کہا: "حقیقت میں بتا چکا ہوں لیکن میرا تجربہ بتاتا ہے کہ بعض لوگ خوش شکل اور خوب صورت ہونے کے باوجود فطرتاً مغرور یا بدمزاج ہوتے ہیں۔ اگر تمہارا تعلق اس قبیلے سے ہے تو ہم اسی وقت ایک دوسرے سے علیحدہ ہو سکتے ہیں۔ ابھی تک میں نے تمہاری کافی بھی نہیں پی ہے جو تمہیں کسی خسارے کا احساس ہو۔"
"کافی یہاں ذرا مہنگی ہے لیکن اہتمام کے ساتھ سرو کی جاتی ہے۔" اس نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ اس کے چہرے پر چھا جانے والی متانت کے پیچھے میں اس کی عمر یک بیک دس برس زیادہ نظر آنے لگی تھی۔ "تم اپنی مرضی سے آئے ہو لیکن میری اجازت کے بغیر واپس نہ جا سکو گے۔ میں تم سے ایک مرتبہ پھر اصرار کر رہی ہوں کہ حقیقت بیان کر دو۔"
"اگر تم دھمکی دے رہی ہو تو میں ابھی جا کر دکھاتا ہوں۔"
"ارے نہیں۔" اس نے جلدی سے میرا ہاتھ تھام لیا پھر بولی "اگر تم واقعی کنگ لائنز کے ساتھ کام کرتے رہے ہو تو تمہیں یہ بھی معلوم ہونا چاہیے کہ مسٹر جمی لائینڈ بہت کم لوگوں سے اور پہلے سے طے شدہ پروگرام کے مطابق ملتے ہیں کیونکہ وہ بہت مصروف آدمی ہیں۔ ایسی صورت میں تمہاری فوری ملاقات کی خواہش حیرت انگیز تھی، مگر تم خود ہی مجھ سے ملنے کی خواہش کا اظہار نہ کرتے تو میں خود تمہیں دعوت دیتی۔ لہٰذا اب اپنی چال بازی کی کہانی بھول جاؤ۔ میں اسی وقت تک مشکوک رہی تھی جب تک میرے مددگار اس ہال میں نہیں آ گئے۔ اس وقت وہ دونوں میرے ایک اشارے پر تمہیں بے بس کر کے پولیس کے حوالے کر دیں گے کیونکہ یہاں عورتوں سے تند خوئی یا بدتمیزی قابلِ دست اندازیٔ پولیس تصور کی جاتی ہے۔"
میرے بدن میں سنسنی کی لہر دوڑ گئی۔ وہ حسین ساحرہ خوب صورت کی کینچلی اتار کر سنجیدگی کے ساتھ اپنے اصل روپ میں سامنے آ رہی تھی۔ میں نے غیر ارادی طور پر سر گھما کر اپنے قرب و جوار کا جائزہ لیا لیکن لوسیانا کے ساتھیوں کی نشاندہی میں کامیاب نہ ہو سکا۔ "لیکن میں نے ابھی تک تمہارے ساتھ کوئی بدتمیزی نہیں کی۔" میں نے کہا۔
"اس کی تصدیق صرف میں ہی کر سکتی ہوں۔" وہ معنی خیز لہجے میں بولی: "تم نہ صرف فرد ہو بلکہ مشکوک اور خطرناک بھی ہو، تمہارے مقابلے میں میری بات توجہ کے ساتھ سنی جائے گی۔"
"مجھے علم نہیں تھا کہ تمہاری جہاز راں کمپنی بدمعاشوں کا اڈا ہے۔" میں نے غصیلے لہجے میں کہا: "تم نہایت بے خوفی کے ساتھ مجھے مسلسل دھمکیاں دیے جا رہی ہو۔ معلوم ہوتا ہے کہ تمہیں اپنے حسن پر ضرورت سے زیادہ اعتماد ہے۔"
"تمہیں علم نہیں کہ مسٹر جمی لائینڈ پورے یورپ میں جہاز رانی کی صنعت کے بے تاج بادشاہ ہیں۔" وہ کہنیوں کے بل میز پر میری طرف جھکتے ہوئے بولی: "اُن کی کاروباری بالادستی اُن کے رقیبوں کو ہضم نہیں ہوتی۔ وہ ہر قیمت پر بادشاہی کا یہ تاج اپنے سر پر سجانا چاہتے ہیں۔ اسی لیے مسٹر جمی لائینڈ مسلسل جوابی احتیاط کرتے ہیں۔ حفظ ما تقدم کے طور پر انہوں نے اپنی جان کو درپیش ان خطرات کے بارے میں یورپ کے ہر ملک میں رپورٹ درج کرائی ہوئی ہے۔ شاید اب تمہیں اندازہ ہو گیا ہوگا کہ مجھے چھیڑ کر تم خود کو کسی خطرناک صورتِ حال سے دوچار کر بیٹھے ہو۔"
"میں تمہیں جو کچھ بتا چکا ہوں وہ لفظ بلفظ سچ ہے۔ اس کے بعد تم کیا جاننا چاہتی ہو؟ یہ میری سمجھ سے باہر ہے۔"
اسی وقت ویٹرس کافی کی ٹرے لے آئی اور ہماری گفتگو کا سلسلہ وہیں منقطع ہو گیا۔
لوسیانا ٹرے سے کافی کی دو پیالیاں تیار کرنے میں مصروف ہو گئی اور میں فرصت کے ان لمحات میں خود کو پیش آمدہ واقعات کا تجزیہ کرنے میں مصروف ہو گیا۔ اپنے ہوٹل سے کنگ لائنز کے دفتر میں جمی لائینڈ کے بارے میں براہِ راست استفسار کرنے کے بعد مجھے اچانک ہی اپنی مہم بہت جلد ختم ہوتی نظر آنے لگی تھی لیکن درحقیقت

گا اور اگر ایلی نور بروقت مجھے فیون میں کنگ لائسنز کے دفاتر کی موجودگی سے آگاہ نہ کر دیتی تو یقیناً بعد میں ضرور اس ٹھکانے پر حملہ آور ہوتا۔ کنگ لائسنز میں ہم ہمیں بلکہ مسٹر زرجینٹ ورلوگ ملازم تھے، لہٰذا انہیں میری غیر موجودگی سے ہوشیار کرنے کے لیے اس نے اپنے نامعلوم اعلیٰ دشمنوں کا اسکینڈل کھڑا کیا اور لوسیلا تو مرتے دم تک یہی سمجھتی رہی کہ وہ اپنے آقا کے ایک جانی دشمن کو پکڑنے میں کامیاب ہو گئی ہے اور بہت ممکن ہے کہ میں کنگ لائسنز کے منشی یا کسی کے حوالے سے بھی لائیڈ کے لئے کام کیا جاتا تھا کہ ان سے لوسیلا کی لاش کی برآمدگی اور اس کے دونوں مددگاروں کے بیانات کے بعد جمی لائیڈ کے لیے یہ سمجھنا ذرا بھی دشوار نہ ہو گا کہ میں اس کی تو قعات کے عین مطابق اس کے مقامی دفتر کے ذریعے لوسیلا تک پہنچا اور خطرہ بھانپتے ہی اس کے آدمیوں کی آنکھوں میں دھول جھونک کر فرار ہو گیا۔

باہر ہونے والی فائرنگ اور بھگدڑ کی وجہ سے میرے فرار کے وقت کسی نے لوسیلا کی طرف توجہ نہیں دی تھی کیونکہ میں گن سے ایک خاموش مہلک ہتھیار تھا جو شکار کے بدن سے لہو کی ایک بوند بھی گرنے بغیر اسے موت کے گھاٹ اتار دیتا تھا لیکن اس کی موت کا راز زیادہ دیر تک پوشیدہ نہیں رہ سکتا تھا جوں ہی پولیس اور رضا کار امدادی پارٹیاں زخمی اور بے ہوش ہونے والوں کی طرف متوجہ ہوتیں، لوسیلا کے جلے ہوئے مگر لباس کے نیچے اس کے پاس میلوڈی وہ مہیب خنجر دریافت کر لیا جاتا جس سے اگر کسی شعلوں نے اس کے دل کو خاک کر دیا تھا۔ اس طرح کنگ لائسنز کے دفتر میں ضرور بھی لائیڈ کے دشمنوں کی دہشت پھیل جاتی لیکن جمی لائیڈ کو لیون میں میری موجودگی کا سراغ مل جاتا اور پورے شہر کے طول و عرض میں اس کے گرگے میری تلاش کی مہم شروع کر دیتے۔

یہ خیال آتے ہی میری طبیعت بے چین ہو گئی۔ سلطان شاہ ہوٹل میں تنہا اور اس مخدوش صورت حال سے بالکل بے خبر تھا جب کہ ایلی نور بھی کافی ہاتھوں سے باہر ہونے کی وجہ سے اندھیرے میں تھی اس لیے ضروری ہو گیا تھا کہ میں جلد از جلد ہوٹل پہنچ کر ان دونوں کو بدلی ہوئی صورت حال کے بارے میں اعتماد میں لیتا۔

انجن پوائنٹ پہنچ کر میں رکتے ہی میں کرایہ ادا کر کے سیدھا مرسیل کی عمارت میں گھستا چلا گیا۔ پہلے میں نے ٹوائلٹ میں جا کر آئینے میں اپنے سراپا کا جائزہ لیا اور پھر عمارت میں ایک طویل چکر کاٹ کر اس رخ پر نکل گیا جدھر شہر جانے والی بسیں نظر آ رہی تھیں۔ پھر میں نے بس سے شہر کے ایک بارونق علاقے میں اتر کر نیکسی سے دوبارہ ایک ٹیکسی کا سہارا لیا اور ہوٹل روانہ ہو گیا۔ اس دوران میں میں نے اس امر کی پوری احتیاط رکھی تھی کہ غیر ضروری طور پر تیز روشنی میں یا زیادہ لوگوں کے سامنے نہ آؤں اور آخر کار میں صحیح و عافیت اپنے ہوٹل میں واپس پہنچ گیا۔

مجھے تنہا دیکھتے ہی سلطان شاہ چونکا تھا۔ "اپنی بہتی کو کہاں چھوڑ آئے؟"

ماؤ سیون کی طرح جذبات کو روند میں نے جو توں سمیت بستر پر دراز ہوتے ہوئے کہا۔ "ہماری بازی الٹ گئی ہے اگر ہم نے فوری طور پر شہر نہ چھوڑا تو پھر یہاں سے زندہ نہ نکل سکیں گے... ایلی نور ایک ہنگامے میں بچھڑ گئی۔ وہ بھی لیں تھوڑی دیر میں واپس آتی ہو گی، اس کے پہنچتے ہی ہم اپنا اگلا پروگرام طے کر یں گے۔"

میں نے سگریٹ کے گہرے کش لگاتے ہوئے اسے من وعن پوری کہانی سنا دی جس کے دوران میں اس کے چہرے کے تاثرات لمحہ بہ لمحہ بدلتے رہے لیکن اس نے درمیان میں کہیں بھی دخل اندازی نہیں کی۔

"مجھ پر تم بلاوجہ ناراض ہوتے رہتے ہو۔" وہ میرے خاموش ہونے پر سنجیدگی سے بولا۔ "دراصل تم ہر لڑکی اور عورت کے ساتھ جذباتی طور پر کسی نہ کسی حد تک ملوث ہو جاتے ہو اس لیے اس کے بارے میں صحیح فیصلہ نہیں کر پاتے لیکن میں نے فون پر اس کے ساتھ تمہاری بے تکلفانہ بات چیت سے ہی بھانپ لیا تھا کہ وہ کچھ پوشیدہ عزائم رکھتی ہے ورنہ مغرب میں کوئی عورت دوبارہ خود بھولا بھٹکا فون پر اجنبیوں کو وقت نہیں دے کر مشتعل ہوتی ہوں گی۔"

"بہرحال اس پر لعنت بھیجو... اس نے مجھے کرا سکتا تھا! اور ابھی جان سے ہاتھ دھو بیٹھیں۔ مجھے خود اپنی غلطی کا احساس ہے اگر میں احتیاطاً یہ گن ساتھ نہ لے گیا ہوتا تو اس سے پیچھا چھڑانا محال ہو جاتا۔ خوف زدہ ہونے کے باوجود وہ کسی جونک کی طرح میرے پیچھے لگی ہوئی تھی۔ تمہیں یہ سب بتانے سے میرا یہ مطلب نہیں تھا کہ تمہیں کسی ناصحانہ تقریر کی دعوت دوں۔ اس بارے میں میں نے اب خود محتاط رہنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔"

"اور یہ ایلی نور تو بہت ہی عجیب عورت ہے" وہ ایک ثانیے کے توقف کے بعد بولا۔ "پہلی فرصت میں اس کا بھی پتا کاٹنا پڑے گا ورنہ یہ ہم دونوں میں نفاق ڈلوا دے گی۔"

"ہم رفتہ رفتہ اپنی منزل سے قریب ہوتے جا رہے ہیں ٹل پہنچنے کے بعد ایلی نور کی افادیت بھی ختم ہو جائے گی۔"

"تم تو اس طرح منزل کا ذکر کر رہے ہو جیسے ٹلی ہی میں غلام رضا بھائی کے ملنے کی امید ہو۔" وہ چھتے ہوئے لہجے میں بولا۔ "اس وقت ہم دو سمتوں میں بھٹکے ہوئے ہیں۔ جمی لائیڈ کی بیخ کنی کے ساتھ ساتھ ہمیں بھائی کو بھی تلاش کرنا ہے۔"

"مجھے تو یقین ہے اس بارے میں ہمیں ٹلی کی طرف سے ہی امید ہو گی۔"

میں نے پُر خیال لہجے میں کہا۔ "اس نے غلام رضا کو کراچی سے اغوا کرا کے برطانیہ بھیجا تھا۔ غلام رضا کی گمشدگی پر وہ جمی ہی نادم نظر آتی ہے۔"

"اور اس سے رقابت بھی محسوس کرتی ہے۔ کیا پتا کہ ابھی تک وہ خود بھی اُسے دریافت کر لی ہو۔"

"یہ سب باتیں تم بعد میں بھی سوچ سکتے ہیں۔" میں نے بمشکل غصہ ضبط کرتے ہوئے کہا۔ "فی الحال مجھے ہیروں کا تجربہ یاد آرہا ہے۔ اُنھوں نے ہمارے پارک ہوٹل پہنچنے سے پہلے ہی سارے ہوٹلوں کی ایسی ناکہ بندی کرائی تھی کہ ہم فوراً اُن کی نگاہوں میں آگئے تھے۔ یہاں بھی وہی صورتِ حال دُہرائی جاسکتی ہے۔"

"خطرات اپنی جگہ ہیں لیکن ہیروں بڑا شہر ہے۔ وہاں گنتی کی تنظیم بھی بڑی تھی اس لیے اُنھوں نے فوری طور پہ اتنی مستعد ناکہ بندی کر ڈالی۔ لیکن لیون میں ایسا ہونا مشکل ہے۔" یہ کہتے ہوئے وہ اُٹھی اور ایک گوشے سے ایک بیگ اُٹھا لائی۔ "تمھارے جانے کے بعد میں نے نیچے ہوٹل کے اسٹور سے یہ ہائیکنگ کٹ بیگ خرید لیا تھا۔ ساری رقم اس میں بھر لیں۔ اسے پشت سے باندھ کر ہم اپنے ہاتھ آزاد رکھ سکیں گے۔"

میں اس کی تعریف کرتے ہوئے اس کی حوصلہ افزائی کر رہا تھا کہ اچانک فون کی تیز گھنٹی نے ہمیں چونکا دیا اور ہم دونوں تحیّر آمیز استفسارانہ نگاہوں سے ایک دوسرے کی شکلیں تکنے لگے۔

وہ صبح کے ناشتے اور اخبار وغیرہ کے سلسلے میں استقبالیہ کلرک یا روم سروس والوں کی اندرونی کال بھی ہو سکتی تھی لیکن اس وقت ہم جن خطرناک حالات سے دوچار تھے ان کی وجہ سے ہر معمولی بات بھی اپنی اصلیت سے کہیں زیادہ بڑھ کر نظر آتی تھی۔

"اس شہر میں ہمارا کون شناسا نکل آیا؟" سلطانہ شاہ کے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی آواز نکلی۔

"فکر مت کرو۔ میں دیکھتا ہوں۔" میں نے مسلسل بجتی ہوئی گھنٹی کے شور پہ کہا اور لپک کر ریسیور اُٹھا لیا۔

ریسیور میں ہوٹل کے کلرک نے کوئی نمبر دہرا کر ایک بیرونی کال کی اطلاع دیتے ہوئے میرے جواب کا انتظار کیے بغیر لائن ملا دی۔ دوسری طرف سے ایک سنجیدہ اور بھاری آواز سنائی دے رہی تھی۔

"مجھے افسوس ہے انسپکٹر ژودشے کہ میں فرنچ نہیں جانتا۔" میں نے مصنوعی تحیّر آمیز نگاہوں سے سلطانہ شاہ کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ یہ حقیقت تھی کہ بولنے والے کے پورے فقرے میں صرف انسپکٹر ژودشے ہی میرے پلّے پڑ سکا تھا۔

"تمھارے ساتھ اس ہوٹل میں اور کون ٹھہرا ہے؟" انسپکٹر ژودشے نے اپنے ابتدائی تعارف کو دُہرانے کی زحمت کیے بغیر انگریزی میں بلاواسطہ سوال کر ڈالا۔

اوّل تو انسپکٹر کے عہدے کے کسی پولیس افسر کا یوں براہِ راست مجھے فون کرنا ہی غیر معمولی تھا۔ پھر اس کے لہجے میں بھی کچھ سختی موجود تھی لہٰذا میں نے سنبھل کر کہا۔ "صرف میں اور میری فرانسیسی گرل فرینڈ۔"

"تمھاری گرل فرینڈ اس وقت کہاں ہے؟" انسپکٹر کا لہجہ سرد اور سپاٹ ہو گیا۔

"وہ باہر کسی سے ملنے گئی ہوئی ہے۔" میں نے بے چینی محسوس کرتے ہوئے کہا۔ "آخر بات کیا ہے۔ تم اس قدر ناروا انداز کیوں اختیار کیے ہوئے ہو؟"

"پہلے سوالات کے جواب دیتے رہو مسٹر۔ مناسب موقع پہ سب کچھ بتا دیا جائے گا۔" اس بار لہجہ تحکم آمیز ہو گیا۔ "وہ کس رنگ کے لباس میں گئی تھی اور اس کا حلیہ کیا ہے؟"

میں نے اپنی یادداشت کے مطابق مطلوبہ تفصیلات ماؤتھ پیس میں دہرا دیں۔

"خاتون کا نام کیا ہے؟" اگلا سوال کیا گیا۔

"مادلین۔" میں نے وہی نام بتایا جو ایلی نور نے ہوٹل کے رجسٹر میں درج کرایا تھا۔

"اور تمھارا نام کیا ہے؟" لہجہ اس بار مزید سخت ہو گیا۔

"آندرے روژنکا۔"

"شناخت کی کارروائی میری دانست میں فون پہ مکمل ہو گئی ہے۔" اس بار انسپکٹر نے نسبتاً لمبا اسٹارٹ لیا تھا۔ "مجھے افسوس ہے کہ مادام مادلین کو کچھ لوگوں نے ہوٹل ڈی وائل ڈی لیون کے سامنے سے اغوا کرنے کی کوشش کی تھی اور اس کی مزاحمت پہ جیسے بیچ میں آئے گولیاں مار کر اسے لہولہان کرتے ہوئے فرار ہو گئے۔ مقتولہ کی جیب سے تمھارے ہوٹل کے کارڈ کے علاوہ کوئی ایسی چیز نہیں ملی جس سے شناخت ہو سکے۔ کارڈ پہ بال پین سے تمھارے کمرے کا نمبر لکھا ہوا تھا۔ اب تم ہماری اجازت کے بغیر ہوٹل نہیں چھوڑو گے۔ میں پولیس کار میں ایک افسر کو بھیج رہا ہوں تاکہ مردہ خانے میں لاش کی شناخت کی رسمی کارروائی قانونی تقاضوں کے مطابق پوری ہو سکے۔ مجھے امید ہے کہ ایک امن پسند شہری کی حیثیت سے تم قتل کی اس سفاکانہ واردات کی تحقیق میں قانون کا پورا ساتھ دو گے۔"

میرے لیے وہ انکشافات کسی بم کے دھماکے سے کم نہیں تھا۔ ایلی نور کے اغوا کی ناکام کوشش کا مطلب یہ تھا کہ تین لائیڈ نے اپنے فرضی دشمن کا نام لے کر صرف گنگس لائنز والوں کو ہی اُلو نہیں بنایا ہوا تھا بلکہ دشمن کے ہرکارے بھی لیون میں حرکت میں آچکے تھے۔ ایلی نور چونکہ کسی نہ کسی پوزیشن سے وابستہ رہی تھی لہٰذا اُن میں سے کسی نے پہچان لیا اور آخر کار اسے بھی موت کے گھاٹ اتار دیا گیا۔ اس خبر پہ میرے اعصاب سُن ہو کر رہ گئے۔ بہرحال میں تو اس وقت نہایت اطمینان کے ساتھ اس کی زندہ و سلامت واپسی کا منتظر تھا۔

"تم مطمئن رہو انسپکٹر!" میں نے قدرے توقف کے بعد ماؤتھ پیس میں کہا۔ "میں اپنے فرائض سے بخوبی واقف ہوں۔ میری ذات سے تمھیں

کوئی مایوسی نہیں ہوگی۔"

"کیا ہوا؟" میں فون سے فارغ ہو کر مڑا تو سلطان شاہ صاحب کے چہرے کے سنجیدہ تاثرات دیکھ کر چونک پڑا۔ "فون پہ شاید تم ایلی نور کے بارے میں کسی انسپکٹر ڈوشے سے بات کر رہے تھے۔"

"تمھیں مبارک ہو سلطان شاہ! وہ ماری جا چکی ہے۔" اس وقت تک جذباتی تلاطم کے تحت میری آواز بھرا گئی تھی۔ "تمھیں جن لوگوں سے نفرت ہو جاتی ہے انھیں موت بڑی ارزانی سے اندھی وادیوں میں دھکیل دیتی ہے۔ کافی ہاؤس میں شرلاک کا سبب بننے والا ہاتھ ایلی نور کا بے رحمانہ قتل تھا جسے میں نے دیکھنا تک گوارا نہیں کیا۔ تم دیکھو گر اُس نے مرتے مرتے بھی مجھے ایک ایسی خوف ناک صورتِ حال سے نکال لینے کا سامان پیدا کر دیا جس کا انجام شاید میری موت کی شکل میں ہی رونما ہوتا۔"

"موت برحق ہے... کسی کو بھی اور کہیں بھی آ سکتی ہے لیکن وہ واقعی دردناک انجام سے دوچار ہوئی ہے۔ اب یہ انسپکٹر ڈوشے اُس کے بارے میں تم سے کیا کہہ رہا تھا؟"

"وہ سب الجھنوں سے آزاد ہو گئی اور ہمارے لیے دشواریوں کا آغاز ہو چکا ہے۔ ہم پولیس کی اجازت کے بغیر ہوٹل نہیں چھوڑ سکیں گے۔ نجی ڈیٹیکٹو بھی پس پردہ رہ کر اپنے جیبوں کے ذریعے پولیس کی مدد کرے گا۔ ہم اجنبی اور نو میلا کے علاوہ پارک ہوٹل کی تین لاشیں بھی ہمارے حساب میں جوڑ دی جائیں گی۔" میں نے کرب آلود مایوسی کے ساتھ کہا۔

"ایلی نور کی یاد میں آنسو بہاتے رہے تو ضرور ایسا ہی ہوگا۔ پولیس ہم تک پہنچنے میں کچھ وقت لے گی کیوں نہ ہم اُن کے آنے سے پہلے ہی نکل جائیں؟"

"کوشش کر دیکھو کامیاب ہو جاؤ تو مجھے خبر کر دینا۔" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔ "انسپکٹر ڈوشے نے مجھ سے بات کرنے سے پہلے ہوٹل کی انتظامیہ کو ہدایات دے دی ہوں گی کیونکہ ایلی نور کی لاش سے ہوٹل کا کارڈ برآمد ہوا ہے۔ ہمارا کمرہ اور اس سے تعلق رکھنے والا ہر شخص پولیس کی نظروں میں مشکوک ہو گیا ہوگا۔ میرے کچھ نہ بتانے کی صورت میں بھی انسپکٹر کی ہدایات میں کوئی فرق نہ آتا۔"

وہ تیر کی طرح سوئچ بورڈ کی طرف گیا اور روشنیاں گل کر کے اندھیرے میں عقبی کھڑکی کی طرف بڑھ گیا۔ اس کی پیش قدمی دیکھتے ہی میری کھوپڑی سے بھی بوریت چھلکنے لگی اور میں بھی عقبی کھڑکی پر پہنچ گیا۔

اس کھڑکی پر شیشے کے پٹ لگے ہوئے تھے جن پر دبیز پردے جھول رہے تھے۔ سلطان شاہ نے پردے سرکا کر کھڑکی کے شیشوں پٹ کھول دیے تھے اور سر باہر نکال کر آس پاس کی دیواروں کا جائزہ لے رہا تھا۔ ہوٹل کی اس عقبی سمت میں تاریکی کا راج تھا جس میں کہیں کہیں بلٹریٹ بلب روشن تھے جو تاریکی دور کرنے کے بجائے خود اس کا ایک دھندلا جز معلوم ہو رہے تھے۔

سلطان شاہ جانے کس فراق میں تھا لیکن مجھے کھڑکی سے سر باہر نکالتے ہی قریب سے چند انچ کے فاصلے پر دیوار کے ساتھ موٹا ڈرین پائپ نیچے جاتا ہوا نظر آ گیا۔ میں نے گردن مزید لمبی کر کے دیکھا کہ اس پائپ کے سہارے کسی رکاوٹ سے دوچار ہوئے بغیر زمین پر پہنچا جا سکتا تھا۔

میں فوراً ہی کھڑکی سے پیچھے ہٹ آیا۔ "تم ڈرین پائپ سے نیچے اُتر سکو گے؟" میں نے سلطان شاہ سے سوال کیا اور وہ بھی چونک کر کھڑکی سے ہٹ گیا۔

"نیچے اُترنے میں کچھ پتا نہیں کہ کس سے سامنا ہو جائے۔ ادھر پولیس یا سیکیورٹی سٹاف بھی ہو سکتا ہے؟" وہ متفکرانہ لہجے میں بولا۔

"اوپر چڑھنا تمھارے بس سے باہر ہے ورنہ بہتر تو یہی رہتا۔" میں نے جھجکتے ہوئے کہنا شروع کیا۔ "ہم چوتھی منزل پہ مقیم ہیں اور نگرانی کا سارا زور اسی طور پر ہوگا۔ ہمارے اوپر کھلی چھت ہے کوئی سوچ بھی نہیں سکتا کہ ہم نیچے اُترنے کے بجائے اوپر چلے جائیں گے اور وہاں سے ہم کسی دوسری طرف میں آ کے بغیر زینوں کی مدد سے نیچے آ سکتے ہیں۔"

"آئیڈیا لاجواب ہے... لیکن تمھارا ہوا تو جان جوکھوں میں ڈالنے کی کوشش تو کرنا ہی ہوگی۔" وہ پُرجوش لہجے میں بولا۔ "بلکہ چھت پر تو بے فکری کے ساتھ وقت بھی گزار سکتے ہیں۔ پولیس ہر طرف چھان مارنے کے بعد واپس لوٹ جائے گی لیکن چھت کا رُخ نہیں کرے گی۔ وہ سوچتا بھی ناممکن ہے کہ فرار ہونے کے لیے کوئی اُلٹی راہ اختیار کرے گا۔"

"لیکن میں یہ خطرہ مول نہیں لوں گا۔" میں نے اٹل لہجے میں کہا۔ "اس ہوٹل میں اب ہمارا ایک لمحے کے لیے بھی رکنا خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔ پولیس نہیں تو تفتیش والے اس امکان پر غور کر رہے ہوں گے ہمیں نہایت مہارت کے ساتھ اسی وقت فرار ہونا پڑے گا۔"

اچانک دروازے پر ہلکی سی دستک ہوئی اور ہمارا دل اُچھل کر حلق میں آ گیا۔ سلطان شاہ نے کھڑکیوں کے پٹ بند کر کے پردے برابر کر دیے اور میں لیمپ آن کرتے ہوئے دروازے کی طرف بڑھ گیا۔

"کون ہے؟" دوسری تیز دستک کے جواب میں میں نے دریافت کیا۔

"منیجر مونسیور!" باہر سے آواز آئی۔ "دروازہ کھولو، مجھے ایک ضروری کام ہے۔"

میں نے بجلی قفل میں اندر سے چابی گھما کر تالا کھول دیا اور منیجر دروازے کو دھکیلتا ہوا یوں اندر آیا کہ اس کے چہرے پر ہوائیاں اُڑ رہی تھیں۔

"کیا تم لوگ کسی پولیس کیس میں ملوث ہو گئے ہو؟" اس نے تیز تیز سانسوں کے درمیان بوکھلائے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"یہ ہمارے لیے ایک انکشاف ہے۔" میں نے بیزار کن ناگواری کے ساتھ کہا۔

"مجھے تو یقین نہیں آتا کہ میرے مہمان ایسے ہو سکتے ہیں لیکن حکمِ حاکم مجھ جیسے مجبور لوگوں کے لیے مرگِ مفاجات سے کم نہیں۔"

مجھے معلوم ہے کہ تم لوگ پولیس کی کلیئرنس کے بغیر ہوٹل نہیں چھوڑ سکو گے۔ تھوڑی دیر میں پولیس کا عملہ اس بارے میں قانونی احکام بھی تم تک پہنچا دے گا اور میں بری الذمہ ہو جاؤں گا۔"

"اور اگر ہم ابھی باہر جا کر اپنے وکیل سے ملنے کے لیے جانا چاہیں؟" میں نے تند لہجے میں سوال کیا۔

"مجھے افسوس ہے کہ ایسا نہ ہو سکے گا کیونکہ پولیس کے آنے تک تمہیں روکے رکھنا میری قانونی ذمہ داری ہے اور میں نے اپنا سٹاف عملہ اسی فوری طور پر مامور کر دیا ہے، وہ تمہیں کسی قیمت پر نہیں نکلنے دے گا۔ تم چاہو تو فون کر کے اپنے وکیل کو یہاں طلب کر سکتے ہو۔ مجھے اس کا پتا بتا دو تو میں اپنا آدمی اس تک بھیج دوں گا۔"

"یہ زیادتی ہے۔" میں نے کندھے اچکا کر تلخ لہجے میں کہا۔ "خیر ہم تھوڑی دیر ان کا انتظار کر لیتے ہیں لیکن اپنے عملے سے کہہ دو کہ پولیس کی آمد سے پہلے ہمیں بالکل ڈسٹرب نہ کیا جائے تاکہ ہم اس ذہنی جھٹکے سے سنبھل کر اپنے ردعمل اور قانونی حقوق کے بارے میں کچھ سوچ سکیں۔"

"یہ میں کر سکتا ہوں۔" وہ سعادت مندانہ انداز میں بولا۔ "مجھے امید ہے کہ تم میری مجبوریوں کو سمجھ رہے ہو گے۔ میں ان کے اس غیر قانونی حکم کی تعمیل سے انکار کر سکتا تھا لیکن وہ کوئی نہ کوئی بہانہ پیدا کر کے ہوٹل میں تالے ڈلوا دیں گے۔ ان کی مخاصمت مول لے کر ہم لوگ ایک دن بھی نہیں چل سکتے۔"

"ہم سب سمجھتے ہیں۔۔۔ اب تم جاؤ اور ہمیں تنہا چھوڑ دو۔" میں نے اکتائے ہوئے لہجے میں کہا اور وہ تیزی کے ساتھ باہر نکل گیا۔ میں نے چابی گھما کر دروازہ نہ صرف مقفل کر دیا بلکہ بولٹ بھی چڑھا دیا تاکہ دروازہ کاٹے بغیر کوئی اندر داخل نہ ہو سکے۔

صورت حال بہت تیزی کے ساتھ ایک خاص رخ اختیار کر چکی تھی اور ہمارے پاس زیادہ وقت نہیں تھا۔ دوسری طرف بدحواس منیجر نے یہ خوش خبری بھی سنا دی تھی کہ اس نے فوری طور پر ہمارے فلور خالی کر کے اپنا تمام عملہ ہماری نگرانی پر جھونک دیا تھا لہٰذا میں نے پھرتی کے ساتھ رقم سے بھرا ہوا کٹ بیگ اپنی پشت پر لاد لیا تاکہ اس کی رسی سے سلطان شاہ کو کوئی دشواری نہ ہو اور کمرے کی واحد بتی گل کر کے ہم دونوں ایک مرتبہ پھر کمرے کی عقبی سمت میں کھلنے والی کھڑکی کی طرف بڑھ گئے۔

جب سلطان شاہ ڈرین پائپ کی سمت والا پٹ کھول کر چوکھٹ پر چڑھا تو اندھیرے کے سبب مجھے لائٹ آف کرانا پڑی مگر ہم جلدی ورنہ براہ راست نیچے اتر کر ہم کوئی وقت بچا سکتے تھے لیکن اس کے خطرات کے پیش نظر میں نے نظر ثانی کا ارادہ اسی وقت منسوخ کر دیا۔ دیکھتے ہی دیکھتے سلطان شاہ نے آہنی ڈرین پائپ پر اپنی گرفت کی مضبوطی کا اندازہ لگایا اور پھر وہ کھسکتا ہوا کھڑکی کے فریم سے چھلوں میں روپوش ہو گیا۔ میں نے کھلی ہوئی کھڑکی میں سے سر باہر نکال کر دیکھا تو وہ کسی دشواری

کے بغیر جھپکیوں اور تیوں کے بل کسی بندر کی طرح چھت کی طرف جا رہا تھا۔ اپنا دل مضبوط کر کے میں بھی اسی طرح چوکھٹ پر چڑھ گیا۔ اس وقت تک برقی کے عقب میں کوئی تبدیلی رونما ہوئی تھی شاید پیچھے سے کسی نے سلطان شاہ کو دیوار سے چپکے دیکھ کر لائٹ بجھا دی تھی۔ اگر اس طرف ہوٹل کا کوئی محافظ موجود تھا تو وہ یقیناً عمارت سے اتنا قریب رہا ہو گا کہ اس کے لیے اندھیرے میں کھڑکی دار پلر پر سہارا لیتے ہوئے ان سایوں کو دیکھنا ناممکن تھا۔

سلطان شاہ کے اوپر پہنچ کر غائب ہو جانے سے پہلے میں ابھی کھڑکی کے بالائی کنارے کو چھوڑ کر ڈرین پائپ پر آ چکا تھا۔ اس وقت پہلی بار مجھے خوف لاحق ہوا کہ اگر میرے ہاتھ پھسل جائیں تو پچاس فٹ کی مسافت کے بعد زمین سے اتنا شدید تصادم ہو گا کہ ساری ہڈیاں بکھر کر رہ جائیں گی۔ پھر فوراً ہی ایک دوسری افتاد شروع ہوئی تو بے اختیار مجھے اپنی عجلت اور حماقت پر غصہ آ گیا۔ اوپر سلطان شاہ کی نقل و حرکت کے نتیجے میں زنگ اور زنگ کی پپڑیاں آہنی پائپ اور دیوار سے ٹوٹ کر براہ راست میرے اوپر آ رہی تھیں۔ اس وقت مشکل یہ تھی کہ میں نہ اپنے کمرے میں واپس لوٹ سکتا تھا نہ اوپر سر اٹھا کر سلطان شاہ کی پوزیشن دیکھ سکتا تھا۔ اس وقت اگر میری آنکھ میں ذرا سا بھی کنکر گر جاتا تو میرے لیے پائپ پر گرفت برقرار رکھنا محال ہو کر رہ جاتا۔

میں کئی ثانیوں تک یونہی بے حس و حرکت پائپ پر ایک ہی جگہ چپکا رہا۔ جب اوپر سے آنے والی آخری بوچھاڑ کے بعد کئی سیکنڈ تک سکون رہا تو میں نے سر اٹھایا۔ اوپر پائپ خالی تھا اور سلطان شاہ بحفاظت چھت پر پہنچ چکا تھا۔ میں نے اپنے ڈالروں سے بھرے ہوئے تھیلے سمیت آہستہ آہستہ اوپر بڑھنا شروع کر دیا۔

بظاہر وہ چودہ پندرہ منٹ کی مسافت تھی لیکن جسم اور اعصاب کے لیے وہ فاصلہ قیامت سے کم نہیں تھا۔ چھت کی تین فٹ اونچی منڈیر کے پار سلطان شاہ میرا منتظر تھا لیکن وہاں پہنچتے ہی چند چھوٹے چھوٹے پنکھوں اور مشینوں کے ہلکے سے شور نے مجھے چونکا دیا اور پھر مجھے چھت پر مختلف مشینیں اور جسامت کے پھیلے ہوئے پائپوں پر مشتمل وہ جال بھی نظر آ گیا جو عمارت کو مرکزی طور پر گرم یا ٹھنڈا رکھنے کے لیے چھت پر پھیلایا گیا تھا۔

"برے پھنسے۔" میں نے دل ہی دل میں سوچا اور سلطان شاہ سے پوچھا۔ "چالاکی کے کسی اٹینڈنٹ سے تو سامنا نہیں ہوا؟"

"مجھے بھی اوپر آتے ہی یہی فکر لاحق ہو گئی تھی۔" اس نے پُراعتماد لہجے میں کہا۔ "تمہارے پہنچنے سے پہلے میں پوری چھت کا جائزہ لے چکا ہوں۔ یہاں ہمارے سوا چڑیا کا بچہ بھی نہیں ہے لیکن ایک بُری خبر ہے کہ زینوں والا دروازہ مقفل ہے۔"

میں نے اپنے کالر اور لباس سے گرد جھاڑا اور پھر ہم دونوں محتاط چھاپا ماروں کی طرح پائپوں اور ونٹیلیشن کو عبور کرتے ہوئے اس طرف

تک پولیس کی نفری وہاں نہیں پہنچی ورنہ بھاگ دوڑ کے بجائے آرام و سکون سے رکتے۔" سلطان شاہ بولا۔

"پولیس بھی پہنچ ہی ہوگی۔" میں نے پُریقین لہجے میں کہا۔ "جب تک وہ بند دروازہ توڑ کر اندر داخل نہیں ہوں گے انھیں اصل صورتِ حال کا اندازہ ہی نہیں ہو سکے گا۔"

"اب پولیس جانے اور ہوٹل کی انتظامیہ جانے لیکن سوال یہ ہے کہ ہم کدھر جا رہے ہیں؟"

"سچی بات تو یہ ہے کہ مجھے خود کچھ علم نہیں۔" میں نے اپنی پشت سے رقم کا تھیلا الگ کرتے ہوئے کہا۔ "یوں لگتا ہے یہ رقم میرے لیے ڈرائیونگ میں رکاوٹ کا سبب بن رہا تھا۔ میری کوشش یہ ہے کہ ہم کسی بس اسٹینڈ کی طرف جا نکلیں تو اس کار سے چھٹکارا بھی ہو جائے گا، بس کے ذریعے سفر کرنے میں ہم راستوں کی فکر سے بھی بچ جائیں گے۔"

"اپنی نور زندہ ہوتی تو اس وقت ہم اسی کار سے فرار ہو سکتے تھے۔" سلطان شاہ نے میری پشت سے رقم کا تھیلا لیتے ہوئے متاسفانہ لہجے میں کہا۔

اپنی نور کا نام آتے ہی میں اداس ہو گیا۔ اس کا کردار مجھے عجیب سا لگتا بھی رہا۔ وہ ایک مخلص لڑکی تھی اور گن پوائنٹ پر مجھ سے پہلی ملاقات کے بعد سے اس کے رویے میں ایک جائز احترام مسلسل پایا جاتا تھا۔ مہاراج کے ایک آدمی کی حیثیت سے متعارف ہوا تھا لیکن بعد میں اصلیت کا اعتراف کر لینے کے بعد بھی میں اس کے طرزِ عمل میں کوئی تبدیلی محسوس نہ کر سکا۔ وہ ہر قدم پر بلا وجہ جان کی گہرائیوں سے ہمارا ساتھ دیتی رہی اور آخرکار اسی جذبے کی بھینٹ چڑھ گئی لیکن اس کی موت رائیگاں نہیں گئی تھی۔ اس نے اپنے آخری سانسوں سے مجھ کو ایک نئی زندگی عطا کی تھی ورنہ اس وقت میں سیوان کی سڑکوں پر سفر کرنے کے بجائے کسی حوالات کی آہنی سلاخوں کے پیچھے قید ہوتا اور بوسیلا اپنے آقا سے اپنی کارکردگی کا خراج وصول کر رہی ہوتی۔

ابھی ہم اس سڑک پر کچھ ہی دور گئے تھے کہ اچانک مخالف سمت سے پولیس کی دو گاڑیاں سائرن بجاتی ہوئی برق رفتاری کے ساتھ نمودار ہوئیں اور تیزی کے ساتھ ہمارے قریب سے گزر کر ہوٹل کی طرف چلی گئیں۔

"شاید انھیں اصل صورتِ حال کا علم ہو گیا ہے۔" سلطان شاہ نے تبصرہ کیا۔

"ان سے زیادہ مجھے اب اپنی فکر لاحق ہو رہی ہے۔" میں نے عقبی شیشے میں پیچھے کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔ "پتا نہیں کہ ہمیں سیوان سے نکلنا نصیب بھی ہوتا ہے یا نہیں۔"

"کیا بات ہے؟ تم ایک دم ہی مایوس نظر آنے لگے ہو؟" سلطان شاہ نے چونک کر سوال کیا۔

"اگر تم ڈرائیونگ سیٹ پر ہوتے تو تمھارا ردِعمل بھی مختلف نہ ہوتا۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "ہوٹل سے نکلنے کے چند ثانیوں بعد ہی ایک کار ہمارے پیچھے لگ گئی تھی جو کسی بھی قیمت پر آگے نکلنے کے لیے تیار نہیں، بس اسی کی طرف سے فکر لاحق ہو رہی ہے۔"

سلطان شاہ نے مڑ کر پیچھے کا جائزہ لیا پھر بولا۔ "یہ پولیس والے تو ہرگز نہیں ہو سکتے۔"

"کیا ان کے ہیڈ لیمپس سے ہی اندازہ لگا لیا تم نے؟" میں نے تلخ لہجے کے ساتھ کہا۔ "ایسے مواقع پر شتر مرغ کی طرح خوش فہمی میں مبتلا ہونا بہت نقصان دہ ثابت ہوتا ہے۔"

"وہ لوگ سیوان میں پچھلے چند گھنٹوں میں پہلے ہی تین بار زک اٹھا چکے ہیں۔ تمھیں چھڑانے کے چکر میں بوسیلا ماری گئی، اپنی نور کے اغوا کی کوشش ناکام ہوئی اور اب ہم ان کی ساری چوکس بندیوں کے باوجود اپنے ہوٹل سے نکل بھاگے ہیں۔ وہ جارحانہ مزاج کے قاتلوں اور مجرموں کا ٹولہ ہے۔ اس وقت وہ شدید اشتعال کے عالم میں ہوں گے۔ ان سے میں یہ امید نہیں رکھ سکتا کہ وہ خاموشی سے ہمارا تعاقب کرتے رہیں گے۔ وہ ہوتے تو اب تک ہمارا راستہ روک کر جارحانہ کارروائی کا آغاز کر چکے ہوتے بلکہ ہمیں ہوٹل سے زیادہ دور بھی نہ نکلنے دیتے۔"

مقبل لحاظ سے اس کی بات میں وزن تھا لیکن اپنی تمام تر آتش مزاجی کے باوجود وہ لوگ احکام کے پابند تھے۔ اگر انھیں صرف تعاقب کا حکم دیا گیا تھا تو وہ اپنے اشتعال کو فراموش کر کے ہمارا پیچھا کرنے پر مجبور تھے۔ یہ بھی ممکن تھا کہ اس طرح وہ لوگ ہماری اگلی منزل کا سراغ لگا کر ہمارے مقامی مددگاروں تک رسائی حاصل کرنے کی فکر میں ہوں۔ ان کا رویہ کچھ بھی رہا ہو، یہ بات طے تھی کہ انھوں نے چھپ کر تعاقب کرنے کی کوشش نہیں کی تھی بلکہ آغاز ہی سے ہمیں یہ احساس دلا دیا تھا کہ ہم کسی کی نظروں میں آ چکے ہیں۔

مجھے یہ خیال بھی آیا کہ کہیں وہ سادہ لباس پولیس والوں کی کوئی ٹولی نہ ہو جسے ہوٹل سے نکلنے والوں کی نگرانی پر مامور کیا گیا ہو لیکن یہ نظریہ بالکل ہی بے وزن تھا۔ اگر وہ اسی طرح ہر کار کا تعاقب کرتے تو ہوٹل پر سیکڑوں کی تعداد میں نفری درکار ہو سکتی تھی۔ اگر وہ پولیس والے ہوتے تو اس امر کے مجاز تھے کہ ہوٹل سے نکلتے ہوئے ہمیں روک کر چیکنگ کرتے۔ انھیں چھچھوندر کی طرح ہمارا پیچھا کرنے کی ایسی کوئی مجبوری لاحق نہیں تھی۔

اچانک انھوں نے ایک تیز حرکت کی اور پیچھے سے تین بار ڈپر مارے۔ تیسری بار ان کے ہیڈ لیمپس کی روشنی تیز ہو کر مدھم ہوتے ہی ان کی رفتار بڑھی اور وہ گاڑی یک بیک ہمارے بہت قریب آ پہنچی۔

"یہاں سڑک خالی پڑی ہے۔ وہ شرارت پر آمادہ نظر آتے ہیں۔" سلطان شاہ نے پُرتشویش لہجے میں کہا۔

افسر واپس گئے اور میں اتھیں بھی سنجیدگی کے ساتھ ماردیا گیا۔ تم یقین کرو کہ اب شمی پر تمہارے نام کی دہشت بیٹھ گئی ہے۔ ریلوے اسٹیشن کی پارکنگ لاٹ سے ملی انتھنی کی لاش دریافت ہونے پر لوگوں کو یہ جان کر حیرت ہوئی کہ اس قدر سنگین الزامات کے بعد تم پیرس سے دور نکلنے کے بجائے دوبارہ شہر میں داخل ہوئے تھے۔ ٹریٹ کے ذریعے تمہارے فرار کی خبر پاتے ہی پی لائیڈ نے شمی کے پیرٹس کو بتا دیا تھا کہ تمہاری بالکل قتل ہونی ہوگی ایمیلو! ایلی فورڈ تمہارے ساتھ تھی اور وہ اس علاقے کی رہنے والی تھی۔ ان اطلاعات کے بعد ذہن بھاڑ سے نیوں آگئیں۔ میرا مقصد صرف اتنا تھا کہ تمہیں اپنے ذہن سے باز رکھ سکوں۔ اس وقت شمی کے گٹے تمہارے لہو کے پیاسے ہو رہے ہیں۔ حد تو یہ ہے کہ پچھلے تین دن سے ساری کاروباری مصروفیات ترک کر کے ہر شخص تمہیں تلاش کرتا پھر رہا ہے اور تم ان کے مقابلے میں بالکل تنہا ہو۔ تمہارا ذہن اور اعصاب تھک چکے ہیں اور یہی کسی غلطی کے نتیجے میں تم بے موت مارے جاؤ گے۔"

"تو تم یہ چاہتی ہو کہ میں ہاتھ پیر چھوڑ کر کسی ڈربے میں محبوس ہو جاؤں۔ تاکہ تمہارے چہیتے جب چاہیں میرے گلے میں رسی کا پھندا ڈال کر مجھے لے جائیں۔" میں نے کہا۔

"ہرگز نہیں۔" وہ تیز و تند لہجے میں بولی۔ "تمہیں مسلسل بھاگتے بھاگتے کافی وقت گزر گیا ہے اور تمہیں آرام کی ضرورت ہے۔ میرا مشورہ ہے کہ تم دو تین ہفتوں کے لیے اپنی تمام سرگرمیوں کو خیر باد کہہ کر سوئٹزرلینڈ چلے جاؤ اور وہاں آرام کرو۔ سرحد میں عبور کرا دوں گی۔ میرے کچھ دوست بھی ہیں جو وہاں تمہاری خبرگیری کر لیا کریں گے۔"

"یہ باتیں بعد میں بھی سوچی جا سکتی ہیں۔ تم نے یہ نہیں بتایا کہ تم مجھ تک رسائی کیسے حاصل ہوئی؟" میں نے پرتجسس لہجے میں اس سے دریافت کیا۔

"میں یہاں آئی تو صورت حال سے ناواقف تھی۔ البتہ شمی دونوں کو تمہاری طرف سے چوکنا کر دیا گیا تھا۔ پھر شام ڈھلے اچانک خبر آئی کہ کافی ہاؤس کے سامنے ایلی فورڈ کی بہن ... فوراً جائے واردات پر پہنچی جہاں کافی ہاؤس میں لوسیلا نامی ایک لڑکی کی لاش بھی دریافت ہوئی تھی۔ پھر میرے ہی سامنے پولیس نے تمام شواہد کی جامع تلاشی لے کر اس کے ہوٹل کا پتا چلا لیا۔ اور فوری کارروائی کا فیصلہ کر لیا۔ اس مرحلے پر تمہیں فون کرنا خطرناک ہو سکتا تھا لہٰذا میں نے ہوٹل پہنچ کر تمہارے کمرے کا محل وقوع دیکھا اور پچھلی سمت سے دوربین کی مدد سے جائزہ لیا تو تم دونوں بندروں کی طرح دیوار سے لپٹے اتر رہے تھے۔ تم دونوں کے غائب ہوتے ہی میں ایک طویل چکر کاٹ کر ہوٹل کے سامنے آئی۔ مجھے اندازہ تھا کہ اب تم لوگ کار چرا کر نکلو گے لیکن مجھے چند ثانیوں کی تاخیر ہوگئی۔ میں پہنچی تو تم پارکنگ لاٹ سے وہ سیاہ کار باہر نکال رہے تھے لہٰذا میں تمہارے پیچھے لگ گئی، اور اس وقت تک ہوٹل پر پولیس دھاوا بول چکی تھی۔"

"قسمت کی بات ہے کہ تم یوں اچانک ہم سے ٹکرا گئیں۔" میں نے ایک گہرا سانس لیتے ہوئے کہا۔ "ورنہ میں تو فکر میں تھی کہ اس الجھن سے نکلنے کے لیے کون سا راستہ اختیار کریں۔"

"یہ بتاؤ کہ ایلی فورڈ یہاں کس کے ساتھ تھی؟"

"میرے ہی ساتھ آئی تھی اور باہر میری واپسی کا انتظار کر رہی تھی۔ دراصل وہ شمی کے لیے کام کرنے سے پہلے بھی لائیڈ کی ٹنگ لائنز میں ملازمت کرتی رہی تھی اور اسی کے مشورے پر میں کافی ہاؤس میں بھی لائیڈ کی سیکرٹری سے ملنے گئی تھی جسے میرے بارے میں پہلے سے ہدایات مل چکی تھیں اور وہ مجھے پولیس کے حوالے کرنے پر تلی ہوئی تھی۔ ایلی فورڈ کے دیدہ دلیرانہ قتل پر کافی ہاؤس میں بھگدڑ مچی تو میں بمشکل اسے ٹھکانے لگا کر وہاں سے زندہ نکل سکا ورنہ اس وقت کسی حوالات کی ہوا کھا رہا ہوتا۔"

"تمہیں یہ نام کہاں سے ملا؟" اس کا لہجہ تجسس آمیز تھا۔ "یہ بھید تو ابھی تک مجھے بھی نہیں دیا گیا۔"

"کوسٹ گارڈ کے کپتان سے حاصل کی تھی... جیسا کہ ہم سے لیون تک کی اس طویل بھاگ دوڑ کے نتیجے میں یہ بات اب پایۂ ثبوت کو پہنچ چکی ہے کہ ٹنگ لائنز کا مالک اور شمی کا سربراہ ایک ہی شخصیت کے دو روپ ہیں۔" میں نے کہا۔ "اور اب بھی لائیڈ کی تلاش میں ادھر ادھر بھٹکنے کے بجائے میں براہ راست ٹنگ لائنز کو نشانہ بنانا چاہتا ہوں۔"

"لیکن کچھ آرام کے بعد۔" وہ لقمہ دیا۔

"آرام بھی کر لیا جائے گا لیکن یہ تو بتاؤ کہ تمہارے بدن پر یہ فوجی وردی کیسی نظر آ رہی ہے؟"

"نیم فوجی کھٹکے ... فرانس کی انٹیلی جنس ریزرو فورس میں میں اعزازی میجر کے عہدے پر فائز ہوں۔ اس وردی کی وجہ سے مجھے بہت سے قانونی اختیارات اور مراعات مل جاتی ہیں اسی وردی کی وجہ سے میں بروقت تم سے آ ملی ہوں ورنہ عام لوگوں کو تو پولیس والوں نے ایلی فورڈ کی لاش کے قریب تک نہیں جانے دیا تھا جبکہ میں کارروائی کے آغاز سے تک تفتیش میں پوری طرح شامل رہی تھی۔ میں جس کا شناختی کارڈ دکھا کر یورپ کے کسی بھی ملک میں داخل ہو سکتی ہوں۔ یہ شمی کے سرچ کا ایک ادنیٰ کمال ہے۔"

"اس وردی میں نام کیا ہوتا ہے تمہارا؟" میں نے چھیڑنے والے لہجے میں سوال کیا۔

"میجر ریمالا لائیڈ" وہ فخریہ لہجے میں بولی۔ "میں تمہاری طرح نام بدلنے کی عادی نہیں ہوں۔" پھر وہ چونک کر بولی۔ "ارے ہاں، ورونا ٹی کا کیا انجام ہوا تھا؟ بے چارا سائنٹسٹ آرچیک اس کی طرف سے فکر مند ہے کہ اسے کیا حادثہ پیش آیا تھا؟"

"تو اسے حادثے کی خبر مل گئی تھی؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"ہاں۔" وہ بولی۔ "کئی روز بعد ورونا ٹی کے عملے کی پھولی ہوئی لاشیں ساحل سے لگیں تو اندازہ لگا لیا گیا کہ وہ بدنصیب جہاز کسی حادثے کا شکار ہو گیا ہوگا۔"

"گن بوٹ والوں نے اُسے ریموٹ کنٹرولڈ ڈائنامائیٹ چارج سے اڑایا تھا جس نے قیامت کے اُن لمحات کا تصور کرتے مجھے کہا: "اس طرح وہ مجھے سمندروں میں اپنی من مانی کارروائیوں کی پابندی برقرار رکھنا چاہ رہے تھے۔"

"پھر تم نے اُن سب کو کیسے رام کر لیا؟ مطلب گن بوٹ کس دن تمہارے چارج میں رہی ہے؟"

"سلور آئی" میں نے فوراً بتاتے ہوئے کہا: "تمہیں یاد ہے کریں نے ڈیلٹا کیمپ سے روانہ ہوتے ہی وہ جادوئی سکہ تم سے کسی بُرے وقت کے لیے لے لیا تھا۔ قید ہونے کے بعد وہی میرے کام آیا اور میں بلا مزاحمت اُن کا آئی جن بن بیٹھا۔"

"کمال ہے کہ اس کا ذکر کہیں سننے میں نہیں آیا!" وہ حیرت سے بولی۔

"شاید اب وہ بات کبھی جانے کیونکہ بل اینتھی مارا جا چکا ہے۔ دراصل گن بوٹ کا سارا عملہ اس کی تحویل میں تھا اور وہی اصل واقعات سے واقف تھا۔ وہ خود بھی آئی جن تھا اس لیے ایک سکے کی چوری کے راز سے واقف تھا۔ اُس نے دوسروں کو اس بات کی ہوا بھی نہیں لگنے دی تھی۔"

"بل اینتھی کے قتل کے بعد اب تمہارے پاس دو سکے ہو گئے ہوں گے؟" وہ پُراشتیاق لہجے میں بولی۔

"اُمید یہی تھی لیکن بل اینتھی کہاں کی اخیر و سوچ پر اتنا اعتماد تھا کہ وہ سلور آئی اپنے ساتھ نہیں رکھتا تھا۔ مرنے کے بعد اس کی بہت تلاش میں بھی سلور آئی نہ مل سکی۔ ویسے دوسرے دو بھی حقیقی معنوں میں اپنی فوبر کا ہی شکار ہوا تھا۔ میں نے تو بس اس کی ساری کارروائیوں کو پورا کیا تھا۔" ویرا کے استفسار پر میں اسے بل اینتھی کے جہنم واصل ہونے کا قصہ سنانے لگا۔

ویرا سے ہماری وہ ملاقات ایک طویل وقفے کے بعد ہوئی تھی اور اس دوران میں نہایت تیز رفتاری کے ساتھ متعدد ایسے اہم واقعات رونما ہو چکے تھے جن کی تفصیلات جاننے کے لیے وہ بہت زیادہ مضطرب تھی اس لیے ڈرائیونگ کرتے ہوئے وہ کرید کرید کر مجھ سے سوالات کرتی رہی اور میں اُسے گزرے ہوئے واقعات سے آگاہ کرتا رہا۔

"ہم جا کدھر رہے ہیں؟" ہماری گفتگو میں وقفہ آتے ہی سلطان شاہ نے طویل خاموشی سے اکتا کر آخر کار بول ہی پڑا کیونکہ اس وقت تک کار ریوں کی روشن سڑکوں کو پیچھے چھوڑ کر ایک ویران اور تاریک شاہراہ پہ کافی دور آ چکی تھی۔

"ارادہ مونٹ بلانک کے سرحدی علاقے کا تھا جو یہاں سے مشرق میں سوئس سرحد پر ایک گھنٹے کی مسافت پر ہے لیکن اب اسے ملتوی کر کے ہم جنوب میں مارسیلز کی بندرگاہ کی طرف جا رہے ہیں۔" ویرا نے کہا۔

"وقت کی بات کرو۔ اگر سفر طویل ہے تو تھوڑا سی سیٹ پر سو لوں۔" ہماری مسلسل گفتگو سے سلطان شاہ اکتاہٹ کا شکار ہونے لگا تھا ورنہ وہ اس کے سونے کا وقت نہیں تھا۔

"یہیں تین چار گھنٹے تک لگ سکتے ہیں۔ تم چاہو تو اطمینان سے سو سکتے ہو۔" ویرا نے اُسے جواب دیا اور پھر مجھ سے مخاطب ہو گئی۔ یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ میرے ساتھ پیش آنے والے ہر واقعے کی جزئیات جاننا چاہتی ہو۔

"ابھی تک تو تمہاری ہی طرح چل رہی ہے۔ اب کچھ میرے بھی سوال ہیں۔" میں نے اُسے ٹوکتے ہوئے کہا۔

"میں جانتی ہوں کہ تم کیا پوچھو گے۔" وہ ملامت آمیز لہجے میں بولی: "میں اس گھڑی کو کوستی ہوں جب میں نے فرزانہ کو کراچی سے لندن بھیجنے کا فیصلہ کیا تھا۔ وہ ابھی تک میرے ہاتھ نہیں آ سکا لیکن اس کا موہوم سا بالواسطہ سراغ ضرور ملا ہے۔"

"وہ کیا؟" میں نے اشتیاق اور اضطراب کے عالم میں سوال کیا۔

"لندن، اس کے مضافات اور نیک ڈسٹرکٹ میں منشیات کا کاروبار کرنے والے آج کل بہت زیادہ ہراساں ہیں کیونکہ ایک عورت نے اُن کے اڈوں پر تباہی نازل کی ہوئی ہے۔ شاید فرزانہ نے تمہارے مشن کو عملی طور پر اپنا لیا ہے۔ شی کے تین آدمی بھی اس کا نشانہ بنے ہیں، وہ سیاہ نقاب میں نمودار ہوتی ہے، خود کو بلیک کوئین کہتی ہے اور تباہی مچا کر کسی نقصان سے دوچار ہوئے بغیر چھلاوے کی طرح غائب ہو جاتی ہے۔"

"شاید یہ کہانی تم نے مجھے دلاسا دینے کے لیے تراشی ہے۔" میں نے تلخ ہنسی کے ساتھ کہا: "یہ مار دھاڑ فرزانہ جیسی نازک اندام دس بار مر کر بھی نہ کر سکے گی۔ وہ اپنا دفاع کر لیتی ہے تو اسی کو اس کی بڑی کامیابی سمجھوں گا۔"

"یہ میرا ایک موہوم سا خیال ہے۔" میں نے پہلے ہی کہہ دیا تھا۔ جن لوگوں کا اس سے براہ راست سامنا ہوا ہے، اُن کا خیال ہے کہ وہ سیاہ فام نسل کی کوئی افریقی لڑکی ہے جس کا لب و لہجہ بہت زیادہ مختلف ہے۔"

"میری سمجھ میں نہیں آتا کہ اس کے لیے میں کیا کروں اسے کہاں تلاش کروں؟" میں نے بے بسی اور مایوسی کے ساتھ کہا۔

"تم یقین کرو کہ میرے بہترین آدمی شب و روز اس کی تلاش میں مصروف ہیں۔ شی نے بھی اپنے اختیارات سنبھال ہونے کے بعد تنظیم کے کئی آدمیوں کو بھی اس کام میں لگا دیا ہے لیکن نتیجہ حاصل کرنا میرے بس سے باہر ہے۔"

"میرے نزدیک اہمیت صرف نتیجے کی ہوتی ہے۔۔۔" میں

پیغام سے میرے کا چہرہ دیاں سے لیون آیا، پھر گشت و خون ہوا اور اب میں پاکستان واپس آیا ہوں لیکن میری نگاہوں میں یہ ساری بھاگ دوڑ اور محنت بڑی رائیگاں گئی کیونکہ اس دوران میں تم بھی انہیں کوئی نقصان نہ پہنچا سکیں۔"

"اس خیال میں نہ رہنا کہ تم لیون سے بحفاظت نکل آئے ہو۔ یہاں پولیس کے مواصلاتی ذرائع تازہ ترین رپورٹ تک ترقی یافتہ ہیں۔ کچھ پتا نہیں کہ کہاں چیکنگ کا سامنا کرنا پڑ جائے۔" میری دانست میں اس نے نہایت خوب صورتی کے ساتھ موضوع تبدیل کرنے کی کوشش کی تھی جسے میں نے دانستہ کامیاب ہونے دیا۔

"چیکنگ کے وقت تمہاری وردی کس کام آئے گی؟"

"وردی تو ضرور کام آئے گی لیکن میں ہم گن اور ایکسپلوزر جیسے اسلحے کی موجودگی کا کوئی جواب نہیں دے سکوں گی۔ کسی سے سامنا ہو گیا تو کوشش کرنا ہو گی کہ تلاشی کے بغیر گلو خلاصی ہو جائے۔ ویسے سلطان کے تھیلے میں کیا ہے؟"

"گن بوٹ" میں نے بے ساختہ کہا اور وہ چونک پڑی۔ جس پر میں نے ہنستے ہوئے اپنی بات کی وضاحت کی۔ "گن بوٹ ہم نے دستاویزات کے بغیر محض قبضے کی بنیاد پر فروخت کی تھی، اس تھیلے میں بکنے والی وہی رقم موجود ہے جو لاکھوں ڈالرز پر مشتمل ہے۔ میرا خیال ہے کہ اس پوری مشق میں بھی لائیٹیر کو ہم سے ایک ذک پہنچی ہے۔"

"ذک تو تم اسے بار بار دیتے رہے ہو — لیون کے محل سے تمہارے پُراسرار طور پر فرار ہونے پر بھی وہ تلملا کر رہ گیا ہوگا۔ جرائم پیشہ کی طرح وہ بھی ہر بات کو ذاتی سطح پر لیتا ہے، اسے تم اس کی تنگ نظری بھی کہہ سکتے ہو۔"

"یہ نقصانات تو شی کے لامحدود اثاثوں کے مقابلے میں کوئی بھی وقعت نہیں رکھتے۔ تم تصور نہیں کر سکتیں کہ کراچی میں شی نے مجھے کیسے کیسے چرکے لگائے ہیں۔ میری فیکٹری کو آگ لگوا دی گئی، رہائشی مکان تباہ کر دیا گیا۔ ان لوگوں نے مجھے کوڑی کوڑی کا محتاج بنانے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی تھی۔"

"تمہارا اشارہ تو مجھے بھی ہے۔ تم پاکستان پہنچ کے تو میں شی کے وسائل سے ہی سہی، سارے نقصانات کا ازالہ کروا دوں گی۔ تمہیں اس پر ملال نہیں کرنا چاہیے۔"

"تم مجھے اور میرے مشن کو بہ خوبی جانتی ہو۔" میں نے سمت بدلتے ہوئے کہا اور اس کے استفسار پر بولا۔ "میں اپنے ملک سے شی کے تباہ کن مشن پر نکلا ہوں اور تم یہ سوچ رہی ہو کہ میری واپسی پر شی کے دھندے اسی طرح چلتے رہیں گے۔"

"سچ پوچھو تو مجھے تمہارے مشن سے دلچسپی ہے نہ شی کے مفادات سے۔" وہ دو ٹوک انداز میں بولی۔ "میں تو صرف اپنے باپ تک رسائی کی خواہاں ہوں تاکہ اس کا گریبان تھام کر اس سے سوال کر سکوں کہ اس کے اندر ایک گمنام سوز میں کیا فرق ہے جو دونوں میں وہ گمنی ملاؤں کے پاس بھیجا جاتا ہے لیکن اپنی اولاد کو کبھی نہیں اپناتا؟"

"صرف اس لیے پریشان ہو تو اس کا جواب مجھ سے سن لو۔ وہ مان لے گا کہ دونوں میں کوئی فرق نہیں اور تم اپنے ہونٹ چباتی رہ جاؤ گی۔"

"ایسا ہوا تو تم دیکھ لو گی وہ میرے ہی ہاتھوں مارا جائے گا اور پھر شی واقعی شی بن جائے گی کیونکہ اسے میں چلاؤں گی اور اپنی طرف اٹھنے والے ہر ہاتھ کو بے رحمی سے قلم کر دوں گی تاکہ دوسرے اس سے عبرت حاصل کر سکیں۔"

اس لمحے اچانک ہی مجھے ایک دوسرا خیال آ گیا جو ویرا سے ملاقات کی خوشی میں اس وقت تک مجھے نہیں سوجھا تھا۔ "تم یہاں رہتی تھیں کہ اسی وردی میں تم ڈپی فورڈ کی لانچ کے آس پاس موجود تھیں۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ شی والے لیون میں تمہاری موجودگی سے اچھی طرح نہ صرف واقف ہیں بلکہ یہ بھی جانتے ہیں کہ تم ریڈ و فورس کی وردی استعمال کر رہی ہو۔"

"ٹھیک ہے لیکن تم کیا کہنا چاہ رہے ہو؟ ذرا کھل کر بات کرو۔"

"بات بالکل کھلی اور سامنے کی ہے۔ ہی لائیٹیر ہمارے ساتھ تمہاری ہمدردیوں سے بڑی حد تک واقف ہے بلکہ شاید مجھے تمہارا عاشق سمجھتا ہے۔ ہوٹل سے ہمارے غائب ہونے کے بعد جب لیون میں تمہارا سراغ نہیں ملے گا تو وہ واقعات کی کڑیاں ملا لے گا۔ یہ سمجھ لو کہ ہزاروں چہروں کی بھیڑ میں بھی تم جیسی باوردی عورت الگ پہچان لی جائے گی اور تمہاری وجہ سے ہم بھی بے موت مارے جائیں گے۔ تمہاری یہ طرح دار یونیفارم ہمارے لیے وبال جان ثابت ہو سکتی ہے۔"

"تم یہ کہنا چاہ رہے ہو کہ ہی لائیٹیر لیون کے اطراف میں اپنے لوگوں کو ویرا لائیٹیر کے پیچھے لگا دے گا؟"

"نہیں، بلکہ یہ کہے گا کہ ویرا لائیٹیر کے دونوں ساتھیوں کو پکڑ لیا جائے اور ویرا کی ایک نہ سنی جائے۔"

"تو تمہارا خیال ہے کہ میں یہ وردی اتار دوں۔ واقعی عجیب سچویشن پیدا ہو گئی ہے۔ قانون کے محافظوں کو جھکا دینے کے لیے وردی کی ضرورت ہے اور انہی سے بچنے کے لیے وردی اتارنا پڑ رہی ہے۔ میرے پاس تو کوئی دوسرے کپڑے بھی نہیں ہیں جو وردی کی جگہ پہن سکوں۔ اب ہم تھکے ہوئے بیگ بھی کہیں بھول آئی تھی۔"

"اب یہی ہو سکتا ہے کہ تم وردی اور سارے شناختی نشانات اتار کر اپنا کوٹ سلطان شاہ سے بدل لو، پولیس والوں سے سامنا ہوا تو تم اپنا شناختی کارڈ استعمال کر سکو گی۔"

سلطان شاہ نے اپنے قریب اس کی موجودگی بھانپ کر تسلسل کے ساتھ ناک سے بل کرا ہنا شروع کر دیا تھا۔

"نانے... باہر نکلو، گاڑی کی تلاشی لی جائے گی۔" افسر نے شاید سلطان شاہ کو جھنجھوڑتے ہوئے کہا۔

سلطان شاہ کے دہانے سے ایک ہلکی سی اضطراری چیخ بلند ہوئی جس نے افسر کو پیچھے ہٹا دیا، پھر وہ اپنی ٹوٹی پھوٹی انگریزی میں بولا "خدا کے لیے مجھے تنگ نہ کرو... میری جان نکلی جا رہی ہے، میں اپنی جگہ سے ہل بھی نہیں سکتا، جو کچھ کرنا ہے وقت ضائع کیے بغیر مجھے اس سے بے فکر ہو کر کرو۔"

"ہرگز نہیں۔" وہ افسر سخت لہجے میں بولا "گاڑی کی تلاشی کے ساتھ تمہاری بھی تفصیلی جامہ تلاشی لی جائے گی جس کے لیے تمہارا نیچے اترنا ضروری ہے۔"

"یہ سراسر زیادتی ہے۔" ویرا نے احتجاج کیا "تم لوگ جو چاہو کرو لیکن یہ یاد رکھنا کہ تمہاری وجہ سے اس مریض کو ذرا بھی نقصان پہنچا تو میں تمہیں عدالت میں گھسیٹ لاؤں گی۔ ہم اس وقت قانون سے آزاد کسی جنگل میں نہیں بلکہ فرانس کی سرزمین پر موجود ہیں..."

"آخر اسے تکلیف کیا ہے؟" باہر موجود دوسرے افسر نے دخل اندازی کرتے ہوئے معاندانہ لہجے میں ویرا سے سوال کیا۔

"یہ دردِ زہ میں مبتلا ہے۔" ویرا کے لب کھلنے سے پہلے ہی میں بول پڑا اور وہ افسر چونک پڑا۔ اس آواز پر ڈاکٹر واٹسن کار سے باہر نکل آیا تھا اور مجھے خشمناک نگاہوں سے گھورنے لگا تھا۔

"ذمے دار سرکاری افسروں سے گھٹیا مذاق کرتے ہو۔" وہ تلخ اور ملامت آمیز لہجے میں بولا "یہ مت بھولو کہ فرانس میں اگر شہریوں کو کچھ حقوق حاصل ہیں تو سرکاری اہل کاروں کو بھی بہت سے اختیارات ملے ہوئے ہیں۔ تمہاری اس بیہودہ گوئی پر میں تمہیں قانون کا مضحکہ اڑانے کے جرم میں گرفتار کر سکتا ہوں۔"

"اختیارات کی فراوانی نے تمہیں کچھ زیادہ ہی حساس بنا دیا ہے آفیسر!" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا "ورنہ میں نے صرف حقیقت سمجھانے کی کوشش کی ہے..."

"تم اب بھی مسخرہ پن کر رہے ہو، تمہاری بات مان لوں؟" وہ غصے میں غرایا "یہ تسلیم کر لوں کہ اب مرد بھی بچے جننے لگے ہیں؟ وہ بھی عورتوں کی طرح دردِ زہ میں مبتلا ہونے لگا ہے؟"

"اوہ... تم میری بات کے لفظی مفہوم میں الجھ گئے۔" میں نے بڑے سادہ انداز میں سر ہلاتے ہوئے کہا "وہ الفاظ... میں نے اپنے ساتھی کی اذیت کی شدت واضح کرنے کے لیے استعمال کیے تھے۔ درحقیقت اس کو حرکتِ ناف کی ہوئی ہے اور ناف ٹل جانے پر درد اور درد کی شدت ناقابل برداشت ہوتی ہے۔ اچھا بھلا آدمی بچے کی طرح بلک اٹھتا ہے، بیٹھنے تک کی اہلیت نہیں رہتی، اپنی جگہ سے ہلنے جلنے سے بھی معذور

ہو جاتا ہے۔"

"یہ اس سے بھی عجیب بات ہے۔" وہ بڑے مشکوک انداز لیے ہوئے بے رحمانہ لہجے میں بولا "نومولود بچوں کی ناف کا ذکر ضرور سنا جاتا ہے لیکن اچھے بھلے ہوئے مشٹنڈوں کی ناف میری سمجھ سے باہر ہے۔ آخر یہ ناف ٹل کر کہاں جاتی ہے؟"

"میں یہی کہہ سکتا ہوں کہ کاش تم بھی کبھی اس تکلیف سے گزرو۔" میں نے افسوس کے ساتھ کہا "ناف پیٹ میں اپنی جگہ سے کھسک جاتی ہے، کبھی کبھار کسی طرف بھی کھسک جاتی ہے..."

"اور یہ وہی شکایت ہے نا جو بعض لوگوں کو بوجھ وغیرہ اٹھانے سے لاحق ہو جاتی ہے؟" اچانک ویرا مجھ سے مخاطب ہو گئی۔ اس کے لہجے میں بلا کی دلچسپی ہو کر آئی تھی "ایشیا کے ملکوں میں میں نے عموماً اس بیماری کا ذکر سنا ہے لیکن جدید میڈیکل سائنس تو سرے سے اسے تسلیم ہی نہیں کرتی۔ پھر اس کا علاج کس طرح ہوتا ہے؟"

"اس کا علاج بڑا دلچسپ ہوتا ہے۔ کوئی دائی یا پہلوان عجیب ڈھنگ سے مریض کے پیٹ پر سوار ہو کر مریض کے پیٹ کے بعض مخصوص عضلات کی مالش کرتے ہیں تو ناف اپنی جگہ واپس نہیں لوٹتی..."

"فرانس میں دائیاں نہیں ہوتیں اور ہمارا میڈیکل اسٹاف ایسے جسمانی تشدد پر یقین نہیں رکھتا۔ ہمارے پہلوان بھی صرف میدان میں ریسلنگ کرتے ہیں۔ ٹوٹ پھوٹ کی صورت میں ہمیشہ ڈاکٹر سے ہی رجوع کرتے ہیں۔ پھر بھلا تم اس کا علاج کہاں کراؤ گے؟" ویرا نے دونوں پولیس افسران کی موجودگی کو بری طرح نظر انداز کرتے ہوئے تشویش زدہ لہجے میں مجھ سے سوال کیا۔

"پھر مجھے ہی کوشش کرنی پڑے گی۔ ایک گلاس کے اندر اسپرٹ کی تھوڑی سی پھریری پھیر کر اسے دیا سلائی دکھانا ہوگی۔ جب شعلہ بھڑک کر معدوم ہوتے ہی گلاس اس کے پیٹ پر اوندھا کرنا ہوگا۔ اس طرح گلاس میں پیدا ہونے والا خلا پیٹ کی جلد کو گلاس میں کھینچ لے گا۔ اس عمل کے نتیجے میں ناف اپنی جگہ لوٹ آئے گی۔" میں نے پوری سنجیدگی اور اعتماد کے ساتھ ویرا کو متبادل طریقہ علاج سمجھاتے ہوئے کہا۔

"اور گلاس یوں ہی مریض کے پیٹ سے چپکا رہ جائے گا؟" دوسرا پولیس افسر غیر ارادی طور پر سوال کر بیٹھا۔

"نہیں، شیشے کے گلاس کی اہمیت یہی ہوتی ہے کہ چند منٹ بعد اسے ہلکی سی ضرب لگا کر مریض کو زخمی کیے بغیر احتیاط سے توڑا جا سکتا ہے اور پیٹ نارمل ہو جاتا ہے۔ بعض اوقات یہی عمل مریض کے ساتھ کئی بار دہرانا پڑتا ہے تب کہیں ناف اپنی جگہ واپس لوٹنے پر آمادہ ہوتی ہے۔" میں نے اسے سمجھایا۔

"یہ تم کن خرافات میں الجھ گئے؟" آدمی والا بھی اپنے ساتھی پر برس پڑا "یہ سب بکواس ہے۔ یہ لوگ ہمارا وقت برباد کرنے کی کوشش کر رہے ہیں اور تم نادانستگی میں ان سے تعاون کے مرتکب ہو رہے ہو۔"

ہوئی تھی تو وہ لازماً سلطان شاہ کی چال کا نتیجہ ہو سکتی تھی۔ یہ امکان کہ پولیس افسر نے ویرا کی کار کا انجن اسٹارٹ کرنے سے پہلے سلطان شاہ کو بے ہوش کر دیا ہو، بہت موہوم تھا۔

"کار کا فیصلہ کورٹ میں ہوگا۔" اس نے یہ کہتے ہوئے پولیس کار کا انجن اسٹارٹ کر دیا۔ ابھی تک دوسری کار کے انجن کی آواز سنائی دی تھی نہ اس کے ہیڈ لیمپس روشن ہوئے تھے لہٰذا میں اندھیرے میں آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر اسی طرف دیکھ رہا تھا۔

جوں ہی پولیس کار نے آگے رینگنا شروع کیا معاً ویرا والی کار کے ہیڈ لیمپس روشن ہوئے۔ ہمارے ساتھ والے پولیس افسر نے آنکھوں پر تیز روشنی پڑتے ہی جھنجلا کر فرنچ میں کچھ کہا اور پھر اپنی گاڑی کی بھی پوری روشنیاں کھول دیں۔ اسی اثنا میں ویرا والی کار تیزی کے ساتھ سڑک پر ہمارے پہلو میں سے گزر کر پولیس کار کے عقب میں آ چکی تھی۔

"تمہارا ساتھی بہت چھچھورا اور بدتمیز معلوم ہوتا ہے۔" ویرا نے آگ سلگانے کی نیت سے تبصرہ کیا۔ "تم نے پارکنگ لائٹس تک روشن نہیں کی تھیں اور اس نے تمہاری آنکھوں پر ہیڈ لیمپس آن کر دیے۔"

"خاموش رہو ویرا!" وہ درشت لہجے میں بولا۔ "مجھے اس کی حماقت کا احساس ہے لیکن تم اس کا کوئی فائدہ نہیں اٹھا سکو گی۔"

"مجھے کسی فائدے کی ضرورت نہیں... میں تم فوجی ماحول میں کام کرنے کی عادی ہوں اس لیے کسی ماتحت کی بدتمیزی مشکل ہی سے نظر انداز کر پاتی ہوں۔" اس وقت ویرا کا لب و لہجہ بہت زیادہ پُروقار ہو گیا تھا۔ مزے کی بات یہ تھی کہ دوران میں وہ دونوں اپنی مادری زبان کے بجائے انگریزی ہی بولے جا رہے تھے اور میں بھی ان کی گفتگو سے محظوظ ہو رہا تھا۔

شاید اس نے میرا ذہن پڑھ لیا کیونکہ رفتار پکڑنے سے پہلے ہی اس نے فرنچ میں بڑبڑاتے ہوئے اچانک بریک لگاتے ہوئے اپنی گاڑی دوبارہ سڑک سے نیچے اتار دی۔

"واقعی اس کا دماغ چل گیا ہے۔" ویرا نے چالاکی سے کام لیتے ہوئے انگریزی میں کہا۔ "اب بلاوجہ کار روک کر کھڑا ہو گیا ہے۔ پتا نہیں اس ویرانے میں کیا کرنا چاہتا ہے؟"

لیکن یہ وہ اشارہ کافی تھا۔ ٹائر کی چیخ کے بعد گاڑی کا یوں رک جانا خالی از علت نہیں سمجھتے ہوئے پولیس آفیسر گاڑی سے اترا۔ میں نے تاریکی میں گن اپنی جیب سے نکال لی اور ٹارچ والے پولیس افسر کے پیچھے ہو لیا۔

ہم تینوں تقریباً ایک ساتھ ہی ویرا کی کار کے قریب پہنچے تھے اور یہ دیکھ کر حیران رہ گئے کہ کار دور سے خالی نظر آ رہی تھی۔ سینئر پولیس افسر نے بوکھلائے ہوئے انداز میں ٹارچ روشن کی تو اس کا ساتھی پسنجر سیٹ کے پائیدان میں بے حس و حرکت پڑا نظر آیا۔ پچھلی سیٹ خالی پڑی ہوئی تھی۔

جنگل میں صورت حال پیدا ہو چکی تھی اور میرا ذہن تیزی کے ساتھ کام کر رہا تھا۔ میں نے ویرا کی جو چیخ کی آواز سنی تھی وہ بلا سبب نہیں تھی۔ شاید سلطان شاہ نے بیماری کی اداکاری کرتے کرتے اچانک ہی عقب سے اس پر وار کر کے اسے بے ہوش کیا اور خود ڈرائیونگ سیٹ سنبھال لی۔ اس وقت دونوں گاڑیاں تھوڑے فاصلے پر آمنے سامنے کھڑی ہوئی تھیں لہٰذا سلطان شاہ نے خود کو پولیس کار کے ہیڈ لیمپس کی زد سے بچانے کے لیے ویرا کی کار کی روشنیاں جلا کر گاڑی پولیس کار کے پیچھے لے لی اور چند گز کی مسافت طے کرنے کے بعد ہی رک گیا۔

ابھی میں اس صورتحال کا ادراک کرتے ہوئے اپنا رول ادا کرنے کی تیاری کر رہا تھا کہ سلطان شاہ کسی آسیب سائے کی طرح ویرا کی کار کی دوسری سمت سے کسی جن بھوت کی طرح چلتا ہوا نمودار ہوا اور پھر اس نے پشت سے اپنے ایکسپلوڈر کی نال سینئر پولیس افسر کی پسلیوں سے لگا دی۔

"ہاتھ اوپر اٹھا لو۔" سلطان شاہ نے ہانک لگائی۔ "اور ہاں میجر ہولی... تم بھی۔ تم نے کوئی چالاکی دکھانے کی کوشش کی تو یہ افسر ناحق میرے ہاتھوں مارا جائے گا۔"

پولیس افسر نے اپنے دونوں ہاتھ ضرور اٹھا لیے مگر غصے سے کانپتی ہوئی آواز میں بولا۔ "قانون سے ٹکرا کر تم اپنے بھیانک انجام کو دعوت دے رہے ہو... یہ بتاؤ کہ جارلس زندہ ہے یا تم نے اسے مار دیا ہے؟"

"آہستہ بولو آفیسر!" سلطان شاہ بولا۔ "ابھی تک وہ زندہ ہے۔ کہیں تمہاری اونچی آواز سے اس کا ہارٹ فیل نہ ہو جائے۔ تم لوگوں کے دل عموماً کمزور ہوتے ہیں۔"

"میں ہاتھ گرا رہی ہوں۔" ویرا نے غصیلی آواز میں کہا۔ "تم میرے احسان کا صلہ دے رہے ہو کہ تم دونوں ہی پکے پاجی اور بدمعاش معلوم ہوتے ہو۔ ابھی چند روز پہلے مرتے مرتے بچے تھے اور اب مرنے مارنے پر تُلے ہوئے ہو۔"

"تم جو چاہو گی کر لو لیکن تمہیں ہم ساتھ لے جائیں گے۔" میں نے دخل اندازی کرتے ہوئے کہا۔

"میں ہرگز تمہارے ساتھ نہیں جاؤں گی۔" ویرا تنک کر بولی۔ "اب تو تم کھل کر سامنے آ گئے ہو۔"

"ابھی کہاں کھل کر تو بعد میں سامنے آئیں گے۔ تم جیسی حسین و جمیل عورت کے ساتھ جب تک کھل کر کچھ وقت نہ گزارا جائے طبیعت سیر نہیں ہوتی۔"

"تم ان کتوں... ایشیائیوں کی بکواس سن رہے ہو؟" ویرا نے روایتی نسوانی ہتھیار کا سہارا لیتے ہوئے روہانسی آواز میں پولیس افسر کی قومی غیرت کو للکارا۔ "میں اپنی جان پر کھیل جاؤں گی لیکن ان کے گندے عزائم کے سامنے ہتھیار نہیں ڈالوں گی۔ چاہے یہ میرے ٹکڑے ہی کیوں نہ اڑا دیں۔"

"تمہارے چیتھڑے نہیں ہم آنچ پر سینک کر کباب بہ شتاب بنائیں گے۔" میں نے اس وقت میزبانہ لہجے میں کہا اور پولیس افسر کی قوت برداشت

جواب دے گئی۔ وہ اپنی پسلیوں میں اڑسی ہوئی نال کی پروا کیے بغیر پلٹا تھا میں نے بلند آواز میں سلطان شاہ کو فائر کرنے سے منع کرتے ہوئے جست لگائی اور پولیس افسر کے سینے پر وحشیانہ ٹکر رسید کرتے ہوئے اسے خاک چاٹنے پر مجبور کر دیا۔

زمین پہ گرتے ہی اس کے بدن میں بجلی سی سرایت کر گئی اور اٹھنے کی کوشش کرتے ہوئے اس نے اپنے ہولسٹر سے پستول نکال لینا چاہا لیکن اس سے پہلے ہی میں اس کے سینے پر چڑھ گیا اور اپنی کہنی سے اس کی ناک کی پھنگی پر ایسی ضرب لگائی کہ وہ ہلکی سی کراہ کے ساتھ اس لیے ساکت ہو گیا اور میں ہاتھ جھاڑتے ہوئے اس کے سینے پر سے اتر گیا۔

"سردی ناقابل برداشت ہے!" ویرا نے آہستگی سے کہا۔ "آپ یہاں سے جلد از جلد نکلنے کی کوشش کرو ورنہ حوالات میں ٹھٹھرنا پڑے گا۔"

"وہ واقعی زندہ ہے نا؟" میں نے سلطان شاہ سے دوسرے پولیس افسر کے بارے میں پوچھا۔ درحقیقت میں بیشتر اور ہر ملک میں قانون کے نگہبانوں کا پورا پورا احترام کرتا تھا جس کا ثبوت یہ تھا کہ فرانس میں داخل ہونے سے پہلے تو میرے ہاتھوں متعدد بدمعاش، خونی اور منشیات فروش موت کے گھاٹ اتر چکے تھے لیکن قانون کے محافظوں سے کبھی میرا تصادم نہیں ہوا تھا لیکن فرانس میں داخل ہوتے ہی پیرس کے نواح میں تین پولیس افسر ہمارے ہاتھوں مارے جا چکے تھے اور دو اس وقت بے ہوش پڑے ہوئے تھے۔ اصل میں فرانس میں شی بہت بارسوخ تھی؛ اہم سرکاری اہلکاروں پر اس کی گرفت مضبوط تھی اور نادانستگی میں قانون کے محافظ مجرموں اور موت کے سوداگروں کی تنظیم 'شی' کے آلۂ کار بن گئے تھے اور محض شی کے وفاداروں کی خواہشات کے احترام میں ان کی فراہم کی ہوئی ہدایات پر عمل کر رہے تھے اور یوں افسوسناک انداز میں ہمیں ناچار ان کے مقابلے پر آنا پڑا تھا مگر پھر بھی میری کوشش یہی تھی کہ ہم غیر ضروری طور پر ان اہلکاروں کے ساتھ خون ریزی میں ملوث نہ ہوں۔

"زندہ ہے" میں نے بھی اس کی کنپٹی ہی چھوئی تھی؟" سلطان شاہ نے بے پروائی سے کہا پھر تلخ لہجے میں بولا۔ "مجھے بیمار بنا کر تم نے دردِ زہ کا کیا چکر شروع کر دیا تھا!"

"سچ پوچھو تو اس وقت میں انھیں بس الجھانا چاہ رہا تھا اس لیے تمہاری دردناک کراہیں سن کر ذہن میں جو تصور پیدا ہوا تھا وہ بے اختیار زبان پر آ گیا... وہ تو بعد میں نافہموں کی سوجھ گئی ورنہ بات نباہنا مشکل ہو جاتی۔" میں نے اپنی صفائی پیش کرتے ہوئے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔

"میرا خیال تھا کہ تم سلطان شاہ کے پیٹ کی کسی ایسی بیماری کا بہانہ کرنے کی فکر میں تھے جسے پولیس اسپتال کے ماہرین بھی نہ سمجھ سکیں اس لیے گفتگو میں دخل انداز ہوئی تھی۔" ویرا نے ہنستے ہوئے کہا۔ پھر پوچھا۔ "یہ بتاؤ کہ میرے بارے میں تم اس سے جو کچھ کہہ رہے تھے وہ کہاں تک درست تھا؟"

"درست؟" میں نے حیرت سے کہا۔ "وہ تو نری خرافات تھیں۔ میں تو بس یہ چاہ رہا تھا کہ پولیس والے تمہیں ہمارا مددگار نہ سمجھیں اس لیے تمہارے خلاف اپنی واقعی بیل ڈال رہا تھا۔"

"میرا تو دل بھی یہی تھا کہ کاش تم میرا دل رکھنے کے لیے ہی اس وقت ذرا سا جھوٹ بول لیتے۔" وہ ادائی مسکراہٹ کے ساتھ بولی۔

"دل تو تمہارا میرے دل میں رکھا ہوا ہے..." میری بات ادھوری رہ گئی کیونکہ اسی وقت سلطان شاہ نے پولیس کی کار کی طرف سے مجھے پکارا تھا۔ "ادھر تشریف لے آئیے... یہ وقت رومانس کرنے کا نہیں ہے۔"

"یہ کہیں اکٹھا دیکھ کر کس قدر جلتا ہے" وہ تلخ لہجے میں بولی۔ "چاہے تو کار سے پکڑ کر اسے آسانی باہر گھسیٹ سکتا ہے لیکن وہ تمہیں ایک پل بھی میرے پاس نہیں چھوڑ سکتا۔"

"یہ مت کہو... ہم نے بارہا اکٹھے وقت گزارا ہے۔" میں نے سلطان شاہ کی طرف پیش قدمی کرتے ہوئے کہا۔

"اس کی لاعلمی میں تم جو چاہو کرتے پھرو جانتے بوجھتے تو تمہیں ایک پل کے لیے بھی سکون کا سانس نہیں لینے دے گا۔" اس کی آواز میرے کانوں تک آئی مگر میں اسے نظر انداز کرتے ہوئے آگے بڑھ گیا۔

سلطان شاہ ڈرائیور سیٹ کا دروازہ کھولے میرے انتظار میں کھڑا ہوا تھا۔ نشست کے سہارے پائیدان میں پڑے ہوئے پولیس افسر کی حالت سے ظاہر ہو رہا تھا کہ سلطان شاہ نے اسے جھنجھوڑنے کی ذرا بھی زحمت کی ہوتی تو وہ نیچے زمین پر خود ہی باہر گرا ہوتا۔ مجھے دیکھتے ہی سلطان شاہ نے اس کا ایک بازو تھام کر ہلکا سا زور لگایا اور میری کسی مدد کے بغیر وہ باہر آ گرا۔ سلطان شاہ نے یہ احتیاط رکھی تھی کہ بے ہوش افسر کی کھوپڑی پر مزید کوئی ضرب نہ آنے پائے پھر اسے کار کے پہیوں سے ذرا دور گھسیٹ لیا۔

"جب خود ہی اسے اتار سکتے تھے تو مجھے بلانے کی کیا ضرورت تھی؟" میں نے غصیلی مگر دھیمی آواز میں سوال کیا کیونکہ ویرا اردو بہت اچھی طرح سمجھ اور بول لیتی تھی۔

"تمہاری موجودگی سے ذرا حوصلہ بڑھ جاتا ہے۔" وہ ڈھٹائی کے ساتھ مسکراتے ہوئے بولا۔ "اس عزا کو یقیناً میری مداخلت ناگوار گزری ہو گی۔ وہ جب تم سے ملتی ہے، تم پہ چھا جانے کی کوشش میں لگی رہتی ہے۔"

"تم یہ کیوں بھول جاتے ہو کہ وہ ہمیشہ بدترین وقت پر ہمارے کام آئی ہے... اب آج ہی کا واقعہ لے لو۔ اگر وہ ہمیں تلاش کرتی ہوئی ہم سے نہ ٹکراتی تو ہم ابھی تک لیون میں ہی پولیس کے بچھائے ہوئے کسی جال میں پھنسے ہوتے۔" میں نے ویرا کا دفاع کرتے ہوئے مڑ کر دیکھا تو وہ سینئر پولیس افسر پر جھکی ہوئی تھی۔ غالباً اس کی جیبوں میں اپنا جیگرے عہدے والا شناختی کارڈ تلاش کر رہی تھی جو اسے واپس نہیں

بتایا گیا تھا۔

"میں صرف اتنا تسلیم کر سکتا ہوں کہ ابھی اس کا ضمیر کسی حد تک زندہ ہے اور اس پر یہ بوجھ سوار ہے کہ عزالرحمانی اسی کی سازش کی وجہ سے اندوہناک حالات کا شکار ہوئی ہے۔ وہ تمہارے ساتھ جو کچھ کر رہی ہے، اسی دباؤ اور احساس کے تحت کر رہی ہے ورنہ تو وہ تمہیں کسی کونے میں گرا چکی ہوتی۔" اس کا لہجہ ترش ہو گیا تھا۔

"وہ آ رہی ہے!" میں نے جلدی سے کہا۔ "تم پیچھے بیٹھ جاؤ گاڑی میں۔"

"تمہارے بتائے بغیر بھی میں اپنے مقام سے واقف ہوں۔" اس نے موقع پاتے ہی پھر چوٹ کی۔ "اگر تم پیچھے بیٹھ گئے تو وہ سارے راستے کیبن لائٹ جلا کر عقب نما آئینے میں تمہارا دیدار کرتی رہے گی اور کوئی سنگین حادثہ کر بیٹھے گی۔"

"تم بہت گستاخ اور منہ زور ہو گئے ہو سلطان شاہ!" میں نے ملامت آمیز لہجے میں کہا۔ "دشمنوں کی بھیڑ میں اگر کسی بھی وجہ سے تمہیں کسی کا تعاون حاصل ہے تو تمہیں اس کی قدر کرنا چاہیے۔"

"تم اس کی اتنی قدر کرتے رہتے ہو پھر میری کیا ضرورت رہ جاتی ہے؟" وہ دروازہ کھول کر عقبی سیٹ پر بیٹھتے ہوئے بولا۔ "ویسے بھی ایک عورت کے اگر دو قدردان پیدا ہو جائیں تو کہیں نہ کہیں تصادم ضرور ہوتا ہے۔ ... مجھے تمہاری دوستی زیادہ عزیز ہے، میں ایسی قدردانی سے باز آیا۔"

میں اس پر غصہ آنے کے باوجود کچھ نہ کہہ سکا اور خفت مٹانے کے لیے دیبا کی طرف متوجہ ہو گیا جو قریب آ چکی تھی۔ "کیوں، جامہ تلاشی لے رہی تھیں اس بیچارے کی؟"

"اتنی نادر کوشش ریڈ وڈ فورس کا کارڈ اسی کے پاس رہ گیا تھا۔ میرے لیے موجودہ حالات میں یہ کارڈ بہت اہم ہے۔ اس کی موجودگی میں کوئی غیر فوجی ایجنسی مجھے براہ راست گرفتار کرنے کی مجاز نہیں ہے۔ اسی وجہ سے یہ دونوں پولیس والے میری طرف سے بے پروائی برت رہے تھے۔"

"ڈرائیونگ تم ہی کرو گی۔" میں نے اسے ڈرائیونگ سیٹ کی طرف آتے دیکھ کر جلدی سے کہا۔ "اور ہاں، ذرا سفر کی سمت کے بارے میں بھی نظر ثانی کر لینا ... یہ دونوں صرف بے ہوش ہوئے ہیں۔ مناسب طبی امداد مل گئی تو ایک آدھ گھنٹے میں ہی ہوش میں آ کر بولنے لگیں گے اور ہماری موجودہ سمت سے آگاہ کر دیں گے۔"

"تم فکر نہ کرو ... ہم بدستور مارسیلز کی طرف ہی سفر جاری رکھیں گے۔" اس نے ڈرائیونگ سیٹ سنبھالتے ہوئے پُر اعتماد لہجے میں کہا۔ "اب کوئی ہماری راہ نہیں روک سکے گا۔"

"اگر تمہیں اس کی جامہ تلاشی کے دوران میں جادوئی ٹوپی مل گئی ہے تو ضرور ایسا ہی ہو گا۔" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔

"وہ پولیس افسر عہدے کے ساتھ ہی شی کا تنخواہ دار بھی ہے۔ اس کے شناختی کاغذات میں شی کا کارڈ بھی موجود تھا جو میرے ہاتھ لگ گیا تھا۔" وہ میری کیفیت سے لطف اندوز ہوتے ہوئے بولی۔

"اور پولیس کا محکمہ اس کارڈ کی اصلیت سے لاعلم ہے؟"

"چھوٹا سا تصویری کارڈ ہے جس پر ایک نابینا کی صرف آنکھیں فوکس کی گئی ہیں۔ بظاہر نابیناؤں کی کسی تنظیم کا تعارفی کارڈ لگتا ہے جس پر کوئی تحریر نہیں ہے۔ یہ کارڈ شی کے تنخواہ دار سرکاری اہلکاروں کو دیا جاتا ہے تاکہ وہ ہمارے گرفتار ہونے والے کارندوں کو اپنی شناخت کرا کے حقائق معلوم کر سکیں۔" اس نے گاڑی واپس مارسیلز کی طرف گھماتے ہوئے کہا۔

"پھر تو وہ ہوش میں آتے ہی زیادہ شدت سے تمہیں تلاش کرے گا کیونکہ کارڈ کے ساتھ ہی اسے تنظیم کو جواب دہی کی فکر بھی لاحق ہو جائے گی..."

"اب تمہیں یہ گتھی بھی بتانا پڑے گی۔" وہ میری بات کاٹ کر ہنستے ہوئے بولی۔ "تمہیں نہیں معلوم کہ اس کا ماتحت تنظیم کا وفادار ہے یا قانون کا لیکن میں اس کارڈ کے سب پر ایک دوسرے کو گولی لگنے کے تین مخصوص دانے بتا آئی ہوں جس کا مطلب ہے کہ وہ اب اس معاملے کو بالکل بھول جائے کیونکہ اس سے بڑے لوگ براہ راست اس معاملے کو دیکھ رہے ہیں۔ اگر وہ اپنے ماتحت سے پہلے ہوش میں آ گیا تو یقین کرو کہ ہمارے یہاں سے گزرنے کا قصہ ہی ان دونوں کے سوا کسی تیسرے کے علم میں نہ آ سکے گا۔ کوئی اور صورت پیش آئی تو وہ حقائق کو اس قدر مسخ کر کے پیش کرے گا کہ سب بھول بھلیوں میں بھٹکتے رہ جائیں گے۔"

"تو تمہیں پہلے سے معلوم نہیں ہو سکا کہ وہ تمہارا ہی آدمی ہے؟"

"شی چند آدمیوں کا گروہ نہیں، ایک عالمگیر تنظیم ہے جس کے مفادات کے تحفظ کے لیے بیک وقت ہزاروں افراد کام کرتے رہتے ہیں۔" وہ کار کی رفتار بڑھاتے ہوئے بولی۔ "اسی وجہ سے باہمی شناخت کے لیے سلور آئی اور بلائنڈ کارڈ جیسی چیزیں استعمال کی جاتی ہیں۔ اگر مجھے اس کی اصلیت کا ذرا بھی اندازہ ہو جاتا تو میں ریڈ وڈ فورس کے کارڈ کے بجائے سلور آئی دکھاتی اور وہ بھیگے ہوئے چوہے کی طرح اپنی سرکاری گاڑی کی حفاظت میں ہمیں مارسیلز پہنچاتا۔ یہ صرف شی ہی ہے جو اتنی بڑی تنظیم کامیابی سے چلا رہی ہے۔"

"کیا پیرس کے واقعات کے بعد بھی سلور آئی کی کوئی افادیت باقی ہے؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔

"تم پیرس والے حصے کو بھول جاؤ کیونکہ وہ خود آئی مین تھا اور اسے ایک سلور آئی کے گم ہو جانے کی تفصیلات معلوم تھیں ورنہ اس سے نچلے درجے کا کوئی رکن سلور آئی کی توہین نہیں کر سکتا۔ شی میں سلور آئی کی بہت زبردست ساکھ ہے۔ کارندوں کے ذہنوں میں یہ بات بٹھا دی گئی ہے کہ دنیا کی کوئی طاقت آئی مین کی راہ میں رکاوٹ نہیں بن سکتی۔ وہ جو چاہتا ہے ہر صورت میں ہو کر رہتا ہے۔ اب تم خود ہی سوچو کہ اس لیجنڈ

دی تھی۔ تم نے بتایا تھا کہ تم رازداری کے ساتھ میرے پاس آئے ہو اور کسی کو اپنی یہاں موجودگی کی خبر نہیں دینا چاہتے تھے۔ میں نے سوچا کہ... میرے مشن میں خوف ناک امر ہیں تم تینوں کو مار کر لاشیں ٹھکانے لگا دوں تو کسی کو پتا نہیں چلے گا کہ تم لوگ کہاں غائب ہو گئے اور میں ملوث ہونے سے بھی بچ جاؤں گا۔ پھر میں اپنی اس خواہش پر قابو نہ پا سکا۔ میں نے سوچا کہ تمہیں مارسیلز میں کسی سے ملنے کا موقع دیے بغیر فوراً اپنا کام کر گزروں۔ تم تینوں تھکے ہوئے اور آرام کے طلبگار تھے۔ میرا خیال تھا کہ میرا منصوبہ کسی رکاوٹ کے بغیر آسانی سے کامیاب ہو جائے گا مگر میں یہ فراموش کر بیٹھا تھا کہ جعلی آفی ہین بننے کے لیے میں اصلی آفی ہین کے خلاف سازش کر رہا تھا جو سوتے ہوئے بھی ہزاروں آنکھوں کے ساتھ بیدار رہتا ہے۔"

اس کی کہانی سن کر مجھے اطمینان ہوا کہ اسے میرے آفی ہین ہونے پر شبہ نہیں ہوا تھا۔ ورنہ ابتدا میں تو مجھے یہی فکر تھی کہ کہیں میرا راز فاش نہ ہو گیا ہو۔ میں نے میرا کا جائزہ لیا تو اس کی حالت دیکھنے والی تھی۔ اگرچہ چند منٹ اور وہ اس زہریلی فضا میں پڑا رہ جاتا تو شاید ریچھ بھال کے سانپ بچھوؤں سے بے نیاز ہو جاتا لیکن اب اس سے زندہ بچ جانے کی آس چھوٹتی نظر آ رہی تھی۔

"تمہارا جرم اپنی نوعیت کا پہلا اور بہت سنگین جرم ہے۔" میں نے گمبھیر لہجے میں کہا۔ "مقابلہ تو بڑی بات ہے ہشی کی تاریخ میں آج تک کوئی کسی آفی ہین کے سامنے اونچی آواز میں بولنے کی ہمت نہیں کر سکا۔ اس لیے تمہیں زندہ چھوڑنا دوسروں کے حوصلے بڑھانے کے برابر ہوگا۔ تمہیں اب موت کے لیے تیار ہو جانا چاہیے۔ بہتر تو یہی تھا کہ ایسا ہی ہوتا جیسے تم کامیاب ہو جاتے تو جعلی آفی ہین بن جاتے۔ اب ہار گئے ہو تو تمہیں اپنی موت پر افسوس نہ ہونا چاہیے۔"

"میں ہر سزا کے لیے تیار ہوں لیکن مجھے میری زندگی کی بھیک دے دو۔" وہ قالین پر سر پٹختے ایک مرتبہ پھر بلک کر رو پڑا۔ زندگی کی محبت نے اسے بالکل ہی بودا اور نکما بنا کر رکھ دیا تھا۔

"ہر سزا...؟" میں نے چیلنج کرنے والے انداز میں پوچھا۔ "تمہاری زبان کٹوا دی جائے گی۔ ایک ہاتھ اور ایک پیر سے بھی معذور کر دیے جاؤ گے۔ اس کے ساتھ سارے ذاتی سامان سے بھی ہشی کے حق میں دستبردار ہونا پڑے گا۔ تمہیں کسی خیراتی محتاج خانے میں داخل کرا دیا جائے گا جہاں تم اپنی باقی زندگی سکون کے ساتھ گزار سکو گے۔"

"مجھے زندگی کی اتنی بھیانک تصویر نہ دکھاؤ۔" وہ کانپتے ہوئے بولا۔ "میں نے اپنا گھر آباد کیے بغیر اپنی جوانی کے خوبصورت دنوں کی بنیادوں کو سینچا ہے۔ مجھے اس کا کچھ فائدہ تو اٹھانے دو۔"

"جوانی کے سودے تم نے کن ہوس کی آبیاری کی ہے میرا لنسے!

شہر کی خوبصورت اور جوان امیرزادیوں کو فتنے کا عادی بنا کر اپنی خلوت میں محفلیں سجاتے رہے ہو۔ اپنا انعام تو تم خود لیتے رہے ہو اس لیے اپنی آخری غلطی کا انعام بھی تمہیں خوشی کے ساتھ قبول کر لینا چاہیے۔"

"یہ میری پہلی بھول تھی جو بدقسمتی سے آخری غلطی بنتی نظر آ رہی ہے تم مجھے بس ایک موقع دے دو۔"

وہ اصرار کرتا رہا اور میں انکار پر اڑا رہا۔ وہ بدبخت یہ بھول رہا تھا کہ اگر ہم ہوشیار نہ ہوتے تو اس نے اپنی بے دریغ منصوبہ بندی سے ایک ہی وار میں تینوں کا صفایا کر دیا ہوتا لیکن اس کے ساتھ معاملے کا ایک اہم پہلو یہ بھی تھا کہ ہم تینوں اس سرزمین میں اجنبی تھے۔ ہنزو دیرا جو کسی حد تک شہر آشنا تھی ایک طرف گیس کا شکار ہو گئی تھی اور دوسری طرف شہر میں ہشی کے حمایتیوں کی مخالفت کا خطرہ تھا۔ جب کہ ہمیں شہر میں ایک محفوظ ٹھکانے کی شدید ضرورت تھی۔

میرا لنسے کا مکان ہمارے لیے ایک بہترین ٹھکانا تھا جہاں سواری سے لے کر ماتحت تک ساری آسائشیں میسر تھیں۔ اگر ہم اسے ٹھکانے لگا دیتے تو اس کے ملازمین ہماری طرف سے شبہات میں مبتلا ہو جاتے اور ہمارا وہاں مقیم رہنا دشوار ہی نہیں خطرناک بھی ہو سکتا تھا۔ جب کہ میں نائٹ کیپ کا معاملہ سامنے آنے کے بعد کم از کم اس وقت تک مارسیلز میں مقیم رہنا چاہتا تھا جب تک میں اس بارود کے گودام کی تباہی کے اپنے منصوبے پر عمل نہ کر لوں۔ اس کا بہتر طریقہ یہی تھا کہ چند روز کے لیے میرا لنسے کو زندہ رکھا جاتا تاکہ اس کی آڑ میں ہم اس کے مکان پر اپنا تصرف برقرار رکھ سکیں اور جب جانے کا ارادہ ہوتا تو اسے مار کر اس کی لاش وہیں کسی کمرے میں بند کر جاتے۔

لیکن آخری صورت میں خرابی یہ تھی کہ میرا لنسے موقع پا کر فرار ہو سکتا تھا یا باہر اپنے ہمدردوں سے رابطہ قائم کر کے ہمارے لیے کچھ شورش کھڑی کر سکتا تھا۔

میں اسے باتوں میں الجھا کر ان ہی امکانات پر غور کر رہا تھا کہ معاً مجھے میرا لنسے کا قیدی یاد آیا جو اسی مکان کے کسی تہ خانے میں قید تھا اور مجھے ایک انوکھا خیال سوجھ گیا۔

"تم صرف زندگی نہیں بلکہ بھرپور زندگی گزارنے کا حق چاہتے ہو۔" آخر کار میں نے کہا۔ "لیکن میری شرط یہ ہے کہ تم اپنا اعتبار کھو بیٹھے ہو۔ میں جب تک یہاں ہوں تمہیں زندہ رکھوں گا لیکن اس دوران میں اپنی زندگی کا ایک ایک لمحہ تمہیں چون و چرا کیے بغیر میری ہدایات کے مطابق گزارنا ہوگا۔ اگر تم اطاعت کے اس معیار پر پورے اترے تو زندہ رہو گے ورنہ میرا فیصلہ بحال رہے گا۔"

"میں تیار ہوں۔" وہ تشکر سے لبریز لہجے میں بول پڑا۔ "مجھے معلوم تھا کہ تم آفی ہین ہو اور عام انسانوں سے بہت مختلف ہو۔ مجھے

روٹیاں اور پانی کا پیالہ دیکھ لیا ہے۔ ضرورت کی یہ چیزیں تمہیں بھی بھجوا دوں گا۔"

"میرے کسی ملازم کو نہ بھیجنا۔" وہ دھیمی آواز میں گڑگڑایا اور میں اثبات میں سر ہلاتے ہوئے زینوں کی طرف بڑھ گیا۔ اس کے ملازمین کو تو میں پہلا ہی منہ لگتے دیکھ کر ان کا آقا کہاں آرام کر رہا تھا۔

بار بھی خود پر میراندے کا مسئلہ حل ہوتے ہی میرے ذہن پر ویرا کی فکر سوار ہونے لگی تھی۔

**تہ خانے** سے نکاسی کے نیچے زینے طے کرتے ہوئے میرے ذہن میں مسلسل میراندے کا واقعہ فلم کی طرح بار بار چل رہا تھا۔ وہ بہت مکار اور خود غرض شخص تھا اور اس نے پہلا موقع میسر آتے ہی سلور آئی پر غاصبانہ قبضہ کرنے کی بھرپور کوشش کر ڈالی تھی جو محض ہماری خوش قسمتی کی وجہ سے ناکام ہوئی تھی اگر اس رات کے باقی حصے میں ہم سو جاتے تو شاید دوبارہ قیامت کے دن ہی آنکھ کھلتی۔ میرا اندازہ تھا کہ گیس پھیرنے کے ذریعے ہم تینوں کو بے ہوش کرنے والے اقدامات کی تکمیل کے بعد میراندے جب دوبارہ میرے کمرے کی طرف آیا تھا کیونکہ اسے میری تحویل سے سلور آئی نکالنا تھی۔ اپنی کارروائی کی کامیابی کے بارے میں وہ انتہائی پریقین تھا کہ اس نے ویرا اور سلطان شاہ کی خواب گاہوں میں جھانکنے کی زحمت بھی نہیں کی تھی۔

مجھے ویرا کی گیس خوردگی کا دلی افسوس تھا لیکن خدا کا شکر تھا کہ وہ عین وقت پر صورت کو بھانپ کر جھاڑیوں سے نکال لی گئی تھی۔ اس کے ساتھ مجھے سلطان شاہ کی ہوشیاری پر خوشی تھی کہ میری ہی طرح اس نے بھی بدبخت خواب گاہ میں میراندے کی سازش ناکام بنا دی تھی ورنہ میرے تنہا کے لیے میراندے کے ساتھ ویرا اور سلطان شاہ کو سنبھالنا دشوار ہو جاتا۔ میں ان ہی خیالات میں غلطاں اوپر میراندے کی خواب گاہ سے گزر کر سلطان شاہ کے کمرے میں پہنچا تو وہاں فضا پراگندہ تھی اور سلطان شاہ بہت زیادہ بوکھلایا ہوا نظر آ رہا تھا۔

"اس کا بچنا مشکل نظر آ رہا ہے۔" مجھے دیکھتے ہی وہ اضطراری انداز میں میری طرف لپکا تھا۔ "ابھی ابھی اسے بہت بڑی سی قے ہوئی ہے جس میں زیادہ تر نیلا پانی ہی پانی تھا..... بستر اور اس کا سارا لباس گندا ہو چکا ہے میری سمجھ میں نہیں آتا کہ اس بے چاری کے لیے کیا کروں... وہ مرنے کے قریب پہنچی ہوئی نظر آ رہی ہے۔"

اس کا تبصرہ سن کر میں خاموشی سے مسہری کے قریب پہنچ گیا حالانکہ قے کے بارے میں سن کر مجھے قدرے اطمینان ہوا تھا۔ اس طرح جسم میں پہنچی ہوئی گیس کی خاصی مقدار غالباً خارج ہو چکی تھی اور وہ ویرا کی حالت میں بہتری کی علامت تھی۔

میں نے ویرا کے چہرے پہ الٹ کر اس کی آنکھوں کی پتلیاں دیکھیں۔ نبض کی رفتار کا جائزہ لیا اور بستر کی ویسٹ وغیرہ بھی چادر کے ایک حصے سے اس کا لباس خشک کرنے میں مصروف ہو گیا۔

"یہ اتنی آسانی سے نہیں مرے گی۔" میں نے ویرا کے جسمانی نظام میں مثبت تبدیلیاں محسوس کرنے کے بعد خوش دلی کے ساتھ کہا۔ "ابھی وقت تھے جو اسے بہت ضرر دے رہی تھی۔ اب یہ جلد ہی ہوش میں آ جائے گی۔"

"اسے کہاں چھوڑ آئے؟" سلطان شاہ نے دور ہی سے ویرا کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔

"قریب آ کر میری مدد کرو۔ یہ تمہیں کھا نہیں جائے گی۔" میں نے اس کے سوال کو نظر انداز کرتے ہوئے تیز لہجے میں کہا۔ "تازہ ہوا کام دکھا چکی ہے۔ اب کمرے میں آنے والی سرد ہوا سے انہیں تکلیف ہو جائے گی۔ پہلے تم یہ کھڑکیاں بند کر دو پھر میرے پاس آ جاؤ۔"

اس نے کسی ردعمل کا مظاہرہ کیے بغیر تمام کھڑکیاں بند کر کے دبیز پردے ان پر اچھی طرح پھیلا دیے۔ اس طرح دوسری طرف سے کوئی اتفاقاً بھی کمرے کے اندر کی صورت حال کا پتا نہیں چلا سکتا تھا۔ ادھر سے فراغت کے بعد وہ خاموشی کے ساتھ میرے قریب آ کر کھڑا ہو گیا۔ اس وقت اس کے چہرے پر عجیب سی مردنی چھائی ہوئی تھی۔

"دوسری طرف جا کر اس کا بایاں ہاتھ آستین سے نکالو۔" میں نے گیلے لباس سے ویرا کا داہنا ہاتھ نکالنے کی کوشش کرتے ہوئے سلطان شاہ کو حکم دیا لیکن وہ اپنی جگہ سے ٹس سے مس نہیں ہوا۔

"تم نے سنا نہیں میں نے کیا کہا ہے؟" اس کی ڈھٹائی پر میں نے برہمی سے غراتے ہوئے کہا۔

"سن لیا ہے لیکن اللہ کے لیے اس کام میں مجھے ملوث نہ کرو۔" وہ خوشامدانہ لہجے میں بولا۔ "اس حسین زندہ اور صحت مند عورت کو لمس کرنا ہے اب مجھے خوف آنے لگا ہے۔ یہ مر رہی ہوتی یا مر چکی ہوتی تو میں تم سے پہلے اسے اپنے ہاتھوں پر اٹھا کر جہاں چاہتے پہنچا دیتا لیکن تم بتا رہے ہو کہ ویرا اب ٹھیک ہے اس لیے مجھے اس سے دور ہی رہنے دو۔"

مجھے خیال آیا کہ وہ ایک بار تنہائی میں ایلی لوئی کی بیہودہ وحشت کا شکار ہو چکا تھا۔ شاید اس وقت اسے کسی کمزور جسم عورت کی تازہ تر صلاحیتوں کا پہلی بار ادراک ہوا تھا۔ اسی روز ہوٹل میں میری واپسی پر سلطان شاہ نے یوں گہرے اطمینان کا اظہار کیا تھا جیسے کہ اسے موت کے جنگل میں جانے سے بال بال بچایا ہو۔

سلطان شاہ کی خوابیدہ حیوانی جبلت کو کسا کر اسے یادگار بنا ڈالنے والی ایلی لوئی اپنی بدقسمتی سے اجل کی تاریک وادیوں میں جا گم ہوئی تھی جبکہ ویرا زندہ اور زندگی کے لیے ہماری مدد کی طلب گار تھی۔ میں نے سلطان کی اس اضطراری جھجک کا ایسے تصور کیا اور جاتے ہوئے بھی اسے پھاڑ کھانے والی نظروں سے گھورا اور کہا "تم دفع

بہت تکلیف دہ ہو جاتے ہوں گے کیونکہ میرے لیے ناقابلِ برداشت تھیں۔ شکریہ ... تمھیں شعور سے بے ... اس وقت تم نے میرا ہاتھ تھام لیا تھا اور کہا کہ آئندہ اپنے کسی کام میں تمھیں ہاتھ نہیں لگانے دوں گا۔"

اس کے چہرے پر یک بیک ایسے تاثرات ابھر آئے جیسے اس کے حلق میں کوئی چیز اٹک گئی ہو۔ اس کا چہرہ سرخ ہو گیا اور وہ ڈھولے سے سرہانے کے دوسری جانب ویرا کے بائیں پہلو میں بیٹھ گیا۔

ویرا کی مسہری سے قالین پر منتقلی سے اس کے بدن کی صفائی اور لباس کی تبدیلی تک سلطان شاہ کسی ایسی نوخیز دوشیزہ کی طرح بوکھلا اور شرما رہا تھا جس سے اولین عشق چھین کر اسے اوباش نامحرموں کی بھیڑ میں دھکیل دیا گیا ہو لیکن اس کے اس رد عمل میں تصنع کا کوئی دخل نہیں تھا۔ دراصل اس کی پرورش ہی ایسے سنگلاخ قبائلی ماحول میں ہوئی تھی جہاں مائیں بلوغت کی عمر کو پہنچنے تک اپنے بیٹوں کو حیلے اور بہانے جیسے نامحرم عورتوں کے سائے تک سے محفوظ رکھتی تھیں اور اس مقصد کے لیے حسین بہروپ بدل لینے والی چڑیلوں تک کے قصوں کا سہارا لینے سے گریز نہیں کرتی تھیں۔ اسی ماحول میں وہ مائیں جن لڑکیوں کو اپنی بہو بنا کر لے آتی تھیں ان کے بیٹے بسر و چشم انھیں اپنی بیویوں کے طور پر قبول کر لیتے تھے۔ یہی کچھ سلطان شاہ کا معاملہ نظر آ رہا تھا کہ ویرا کی دریافت تک وہ اپنی کتابِ حیات کا وہ ورق بالکل سادہ رکھنا چاہتا تھا جس پر زندگی میں بس ایک ہی عورت کا نام درج کیا جاتا ہے۔

اپنے طبعی میلان کے برعکس وہ دیر تک میری مدد کرتا رہا۔ آخر کار بحالی کی کوششیں بارآور ثابت ہوئیں اور ویرا نے چند ثانیوں تک نقاہت آلود آوازوں کے ساتھ کسمسانے کے بعد آنکھیں کھول دیں۔

"میں کہاں ہوں؟" اس نے ویران نظروں سے دیواروں کی طرف دیکھتے ہوئے تھکی ہوئی نحیف آواز میں سوال کیا۔

"تم محفوظ ہو ویرا!" میں نے اضطراری لہجے میں کہا۔ "ہم تینوں ایک خطرناک سازش سے بال بال بچے ہیں۔ رفتہ رفتہ ہی تمھاری حالت اعتدال پر آئے گی۔"

"ڈیئر!" وہ میرا ہاتھ اپنے چہرے سے لگا کر اچانک رو پڑی۔ "تم ... تم میرا کتنا دھیان رکھتے ہو ... کاش اس کے صلے میں، میں بھی تمھارے کسی کام آ سکتی۔"

"خود پر قابو رکھو۔" میں نے اس سے تشفی آمیز لہجے میں کہا۔ "تمھارے معدے اور خون میں جلائی جانے والی زہریلی گیس کی بھاری مقدار شامل ہو چکی ہے جس کا ایک حصہ قے کی صورت میں خارج ہو چکا ہے۔ اس سے پوری طرح نجات حاصل کرنے کی بس یہی ایک

صورت ہے کہ تم دیر تک بیچیڑوں کی پوری قوت سے گہرے سانس لیتی رہو۔"

"تو کیا یہ میرا ندے کی حرکت تھی؟ وہ ہمیں کیوں مارنا چاہتا ہے؟"
ابتدائی اور اضطراری ردِعمل کے فوراً بعد ہی وہ پوری طرح سنبھالا لینے کی کوشش کر رہی تھی۔

"ہم نے اسے آفر دیا تھا کہ ہم شامیت زروارانہ طور پر اس کے پاس آنے تھے۔ اس لیے وہ ہمیں کسی سے ملنے کا موقع دیے بغیر خاص طور پر ہمیں ٹھکانے لگا کر سو آئی حاصل کرنا چاہتا تھا تاکہ حسبِ ضرورت آئی بی کی حیثیت سے بھی پورا فائدہ اٹھا سکے۔ اس کا منصوبہ بہت جاندار اور مکمل تھا جو ہماری خوش نصیبی سے ناکام ہو گیا اور اب وہ مرد وجہ ہمارا قیدی ہے۔" میں نے مختصر ترین الفاظ میں پوری صورتِ حال بیان کر دی۔

"میرا ندے بہت جذباتی اور جلد باز آدمی ہے۔ اسی وجہ سے آج تک کسی یونٹ کا سربراہ نہ بن سکا۔" وہ قالین پر پڑے پڑے متاسفانہ لہجے میں بولی۔ "دشمن کا پکا ہے اور جو سوچ لیتا ہے وہ ہر قیمت پر کر گزرتا ہے۔ مصلحت اور دور اندیشی سے چھو کر بھی نہیں گزرا۔ شاید اسی کی عجلت پسندی ہماری زندگی کا بہانہ بن گئی لیکن تم نے اسے کہاں قید کیا ہوا ہے؟ کہیں وہ ہمارے لیے مسائل نہ کھڑے کر دے۔"

"تمھاری حالت سنبھل جائے تو یہ سب بھی سوچ لیں گے...!"
اس نے میری بات درمیان ہی سے کاٹ دی۔ "میری فکر نہ کرو۔ جب تک میں بے ہوش یا سوئی ہوئی تھی تمھارے لیے کار تھی لیکن اب نقاہت کے احساس کے علاوہ میں ذہنی طور پر پوری طرح ٹھیک ٹھاک ہوں اس لیے ہمیں وقت برباد کیے بغیر اپنا لائحہ عمل فوری طور پر طے کر لینا چاہیے۔"
اس کے اصرار پر میں نے گزرے ہوئے واقعات کی پوری تفصیل دہرانا شروع کر دی۔

"اگر اس نے گیس کے مین والو کے ذریعے یہ ساری شرارت کی تھی تو اس کی نوکرانیوں پر بھی زہریلی گیس اثر انداز ہوئی ہوگی۔" میری کہانی ختم کر کے سلطانہ نے پُرتشویش لہجے میں کہا۔

"اس کا امکان کم ہی ہے۔" ڈیرا نے کہا۔ "یہاں گیس کے نرخ بہت زیادہ ہیں اور فرانس کے روسا اپنے ملازمین کو عام طور پر بہت زیادہ آسائشیں فراہم کرنے کے قائل نہیں۔ یہی ہو سکتا ہے کہ ملازمین کے لیے گیس ہیٹر سرے سے فراہم ہی نہ کیے گئے ہوں لیکن اس کی تصدیق کرنا ہوگی۔"

"ان یخ بستہ راتوں میں تو ہیٹر کے بغیر سونے کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا۔" سلطانہ تشویش آمیز لہجے میں بڑبڑایا۔
"ہو سکتا ہے کہ وہ کوئلہ یا لکڑی جلاتے ہوں۔" ڈیرا بولی۔ "لیکن

انھیں ان کے کمروں کا جائزہ لینا ہوگا جو ایک اعتبار سے زیادہ خطرناک بھی ہو سکتا ہے۔ وہ میرا ندے جیسے آدمی کے ملازمین ہیں جس کی غیر موجودگی میں ہماری کوئی بھی غیر معمولی حرکت انھیں ہمارے بارے میں شبہات میں مبتلا کر سکتی ہے۔"

"میرا خیال ہے کہ اگر ان کے کمروں میں بھی گیس کے چولھے تھے تو وہ اب تک مر چکے ہوں گے۔" میں نے اپنی ریسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے کہا۔ "ہم انھیں کسی قیمت پر دوبارہ زندہ نہیں کر سکیں گے اور اگر وہ گیس خوانی سے محفوظ ہیں تو تھوڑی دیر میں انھیں بیدار ہو کر اپنے روزمرہ معمولات میں مصروف ہو جانا چاہیے کیونکہ اس وقت صبح کے سات بجنے والے ہیں۔"
ملازموں کا انجام جو بھی ہو ہمارے لیے سر درد تھا لیکن یہاں ایک اور مسئلہ پیدا ہو گیا۔ مادیلڈ میں چارلس میرا ندے کا... وہ ہمارے لیے ہر اعتبار سے محفوظ اور آرام دہ تھا جسے ہم فوری طور پر چھوڑ سکتے تھے لیکن میرا ندے کی دو چار گھنٹوں کی غیر حاضری شاید اس کے ملازمین پر کوئی اثر نہ ڈالتی لیکن اس کی طویل غیر حاضری ان میں خطرناک رجحانات کی پرورش کا سبب بن سکتی تھی۔ خاص طور پر ایسی صورت میں کہ رات کو سارے ملازمین نے اپنے آقا کو مکان میں آتے دیکھا ہو پھر اس کی مکان سے روانگی کا کوئی گواہ نہ ہوتے کی صورت میں ان کے تمام تر شبہات ہماری طرف مرکوز ہو جاتے۔ یہ ممکن تھا کہ سیکیورٹی محافظوں وغیرہ کو ہم تینوں کو قید کرنے پر لگا دیا جاتا اور ہم بے خبری میں مار دیے جاتے۔

سلطان شاہ نے فوری طور پر مشورہ دیا کہ ہمیں چارلس میرا ندے کو ہلاک کر کے ملازمین میں اس کی قدرتی موت کا اعلان کر دینا چاہیے جسے ڈیرا نے مسترد کر دیا۔ چارلس کی موت کی خبر کو کسی بھی طرح محدود نہیں رکھا جا سکتا تھا۔ اس کے ملازمین اس کے قریبی دوستوں اور اعزا و اقارب کو فوراً مطلع کرتے اس طرح تدفین کی رسومات میں شرکت کے لیے بہت سے لوگ یہاں پہنچ جاتے اور ڈیرا کی وجہ سے ہم بآسانی شناخت کر لیے جاتے۔
چارلس میرا ندے کو رنگے ہاتھوں میں نے پکڑا تھا اس لیے ان دونوں کے مقابلے میں اس کی اعصاب زدہ حالت سے میں زیادہ واقف تھا۔ آئی بی کا بننے کی ہوس میں وہ ہمارے خلاف مکار بھیڑیا بن گیا تھا لیکن پکڑے جانے کے بعد وہ کسی چوہے سے زیادہ بزدل ہو گیا تھا۔ اس نے مزاحمت یا مقابلے کے بجائے خود کو مکمل طور پر میرے رحم و کرم پر چھوڑ دیا تھا اور زندگی کی امید میں اس نے میرے احکام پر بے چون و چرا عمل کرنے کا نہ صرف وعدہ کر لیا تھا بلکہ میری ہدایت پر اس نے بڑی تندہی سے اپنے گلے میں آہنی طوق پہن کر اپنے تہ خانے میں پرسکون انداز میں مقید ہونا منظور کر لیا تھا۔

"میں اسے تہ خانے سے نکال کر لاتا ہوں۔" میں نے چند ثانیوں

ایک سگریٹ کے گہرے کش لیتے ہوئے سوچنے کے بعد کہا۔ "میں نے اسے بتا دیا ہے کہ اس نے میری کسی بھی ہدایت پر کوئی سوال کیا تو میں بغیر پلٹے اسے گولی مار دوں گا۔ مجھے یقین ہے کہ ویرا کے جانے کے بعد وہ احتیاط برتے گا ورنہ اسے بتا دیا جائے گا۔"

"اس نے حالات سے سمجھوتا ضرور کر لیا ہے لیکن تم اس کی فطرت نہیں بدل سکتے۔" ویرا نے کہا۔ "وہ کسی بھی موقع پا کر نکل بھاگے گا یا اپنے ملازمین کے ذریعے اپنے کسی ہمدرد کو کوئی پیغام بھجوانے کی کوشش کرے گا۔"

"یہ میں بھی جانتا ہوں۔" میں نے خفیف سی مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "وہ صرف ناشتے تک ہمارے ساتھ ہماری نگرانی میں رہے گا اور اس دوران میں اپنے ملازمین کو ہدایت دے گا کہ اگر کسی اچانک ضرورت کے تحت اسے چند دنوں کے لیے کہیں جانا پڑ جائے تو وہ ہمارے آرام اور تواضع کا پورا خیال رکھیں۔ اس کے بعد اسے دوبارہ تہ خانے میں پہنچا دیا جائے گا۔ میں اس پر ایک لمحے کے لیے بھی بھروسا نہیں کر سکتا۔ وہ اپنے فائدے کے لیے آنکھیں بدلنے والوں میں سے ہے۔"

"اس کے چہرے وغیرہ پر تشدد کے نشانات تو نہیں آئے ہوں گے؟" ویرا نے سوال کیا۔

"یہ گن کی ضرب سے اس کا چہرہ زخمی ہوا تھا لیکن وہ نباہ لیا جائے گا... یہ بتاؤ کہ اب تمھاری حالت کیسی ہے؟" میں نے ویرا کا غور سے جائزہ لیتے ہوئے سوال کیا۔

"بہت بہتر۔ چلو!" یہ کہتے ہوئے وہ اپنی بائیں کہنی کے سہارے قالین پر اٹھ کر بیٹھ گئی۔ "بس نقاہت بہت زیادہ ہے۔ ایسا معلوم ہو رہا ہے جیسے ہاتھ پیروں کا دم نکلا جا رہا ہو۔"

"تمھیں کچھ دیر یہاں تنہا رہنا ہوگا۔ میں سلطان شاہ کے ساتھ تہ خانے میں جا رہا ہوں۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔

"وہ بولی۔ لیکن تمھارا اصل پروگرام کیا ہے؟ مجھے بھی معلوم ہونا چاہیے۔"

"السا!" میں نے مسکراتے ہوئے اعتراف کیا۔ "میں تمھیں تہ خانے میں لے جانا چاہ رہا تھا تاکہ دوسرے قیدی سے تم یہ معلوم کر سکو کہ قید کیے جانے کے بعد میرا نعمت کیا بکواس کرتا رہا ہے۔ اس کا قیدی فرنچ کے سوا شاید کوئی اور زبان نہیں جانتا۔ تم اس سے آسانی سے بات کر سکو گی۔"

"میں کوشش کرتی ہوں۔" وہ اپنے گھٹنوں پر ہاتھ رکھ کر بہ دقت تمام کھڑی ہوئی اور کمرے میں چلنے کی کوشش کرنے لگی۔ ابتدا میں وہ لڑکھڑائی تھی لیکن سلطان شاہ کے سہارے سے دس پندرہ قدم چلنے کے بعد اس قابل ہو گئی تھی کہ کسی سہارے کے بغیر چہل قدمی جاری رکھ سکے۔

چند منٹ کے بعد میں ویرا کو ساتھ لے کر اس خواب گاہ سے نکل گیا۔ خواب گاہ میں چند قدم ٹہل لینا اور بات تھی لیکن کچھ فاصلہ طے کرنا اتنا آسان نہیں تھا۔ راہداری میں میرا نعمت کی خواب گاہ کی طرف چند قدم چل کر ہی ویرا لڑکھڑانے لگی۔ میں نہیں چاہتا تھا کہ میرا نعمت کے ملازمین اسے ایسی خستہ حالت میں دیکھیں لہٰذا میں ویرا کی بغلوں میں ہاتھ ڈال کر اسے اپنے سہارے میرا نعمت کی پُرشکوہ خواب گاہ میں لے گیا۔ ویرا سستانے کے لیے مسہری پر دراز ہو گئی اور میں نے دروازہ اندر سے بولٹ کر لیا۔

"بدن سے بالکل ہی جان نکل گئی ہے... شاید برانڈی سے کچھ تقویت مل جائے۔" ویرا نے گہرے گہرے سانس لیتے ہوئے کہا اور میں خواب گاہ کے ایک گوشے میں وائن کیبنٹ کی طرف بڑھ گیا۔

ویرا کو برانڈی کا گلاس دیتے ہوئے اچانک ہی میں نے محسوس کیا کہ اس خواب گاہ کا گیس ہیٹر آن تھا۔ اس وقت تک یہ اہم نکتہ میرے ذہن سے فراموش کیا ہوا تھا۔ اگر اس کھیل میں گیس کے ہیٹر والا کام لیا گیا تھا تو وہ ہیٹر بھی آن ہونا چاہیے تھا لیکن میں نے اس بارے میں ویرا کے ذہن پر بوجھ ڈالنا مناسب نہیں سمجھا۔

کونیاک کا دوسرا لارج پیگ معدے میں خالی کرتے ہوئے ویرا کی آنکھوں میں زندگی کی حرارت آ گئی، چمک دوبارہ عود کر آئی تھی مگر اسے تیسرے پیگ کی ضرورت پیش نہیں آئی۔ اس اثنا میں میں نے دیوار گیر الماری کے وزنی اور منقش چوبی دروازے کا قفل کھول کر تہ خانے کا خفیہ راستہ ظاہر کر دیا تھا۔ اس لیے ویرا بستر سے اٹھ کر خود ہی ادھر بڑھ گئی تھی۔ میں نے لپک کر اسے سہارا دینا چاہا لیکن اس نے نرمی سے مجھے

"یہ سر پھیلتے ہیں۔" میں نے راہداری میں بڑھتے ہوئے بے پروایانہ لہجے میں کہا۔ "زندہ ہیں تو ابھی تک سو رہے ہوں گے۔"

"بیڈرولز سے ان کا بالکل ہی چھٹکارا نہ ہوا ہوگا۔ اس مکان کے چاروں بیڈرومز میں گیس کی لائن پر تھرموسٹیٹک والو لگے ہوئے ہیں جو ہیٹر اور پائلٹ بند ہو جانے پر خود بخود گیس کی سپلائی منقطع کر دیتے ہیں۔ جب تک والو کو ہاتھ سے دبا کر چند سیکنڈ تک دوبارہ پائلٹ برنر نہ جلایا جائے گیس سپلائی بحال نہیں ہوتی۔" اس نے کہا۔

"پھر ہماری خواب گاہوں میں کیا ہوا تھا؟" میں نے ترش لہجے میں پوچھا۔

اس نے پھر اپنے رخساروں پر تھپڑ لگائے اور گھگھیاتے ہوئے بولا۔ "پانچ کمروں میں سے میں نے وہ خود کار والو نکلوا دیے ہوئے ہیں۔ رات میں نے تم لوگوں کو ان ہی میں سے تین خواب گاہوں میں ٹھہرایا تھا۔ شاید میرا مقدر خراب تھا کہ میں نے تم جیسے زیرک اور ہوشیار لوگوں کو اپنے جال میں پھنسانے کی کوشش کی تھی۔"

"پھر تمہاری خواب گاہ کا ہیٹر کیسے روشن رہا؟" نیما نے رکے بغیر اگلا سوال کر ڈالا۔

"میں نے اپنی دانست میں مکمل کام کیا تھا۔" وہ شرمسار لہجے میں بتانے لگا۔ "گیس کھولنے اور بند کرنے کے شغل سے فارغ ہو کر میں نے اپنے کمرے میں دوبارہ ہیٹر جلا دیا تھا تاکہ سکون آور گولی حاصل کرنے کے بعد آرام سے اپنی خواب گاہ میں سو سکوں۔ ایسے ہی مواقع کے لیے میرے کمرے میں گیس کی دوسری سپلائی لائن ہے۔ دوسری لائن میں والو نہیں ہے بلکہ براہ راست میری خواب گاہ میں آتی ہے تاکہ رات کو کسی خرابی سے میرے آرام میں خلل واقع نہ ہو۔"

"پھر تو واقعی حیرت ہے کہ انھوں نے ہیڈ کیوں سرد نہیں کی؟" ویرا نے کہا۔ "انھیں تو ان کے رتبے کا علم یقیناً نہیں ہے لیکن وہ اتنا تو جانتے ہیں کہ ان کی چھت کے نیچے کچھ ایسے اہم مہمان مقیم تھے جن کی پیشوائی کے لیے ان کا آقا منہ اندھیرے گاؤں سے پھاٹک پہ پہنچنے پر مجبور ہو گیا تھا۔"

"چھوڑو یہ خرافات۔" میں نے ناگواری کے ساتھ کہا۔ "ہیڈ کی شہ ملنے سے کوئی قیامت نہیں آ گئی۔"

سیڑھیاں طے کر کے ہم ڈرائنگ روم سے میزبان کی خواب گاہ کی فرحت انگیز فضا میں پہنچے تو وہ خود میرے اور ویرا کے درمیان موجود تھا کیونکہ نیک نے ویرا کی کھوئی ہوئی توانائی بحال کرنے میں حیرت ناک اثر دکھایا تھا اور اسے دیکھ کر یہ کہنا مشکل تھا کہ وہ گیس کی خاصی مقدار ہضم کر چکی تھی۔

"ہمارا تنازعہ میرے اور تمہارے درمیان ہے۔" میں نے دو ٹوک الماری کا پٹ مقفل کرتے ہوئے میزبان سے مخاطب ہو کر کہا۔ "میں نہیں چاہتا کہ تمہارے خانگی ملازمین کے سامنے تمہاری سبکی ہو۔ اس لیے تمہیں مشورہ دیتا ہوں کہ تم محتاط رہنا۔ اگر تم نے کسی بھی وقت میری نگاہوں سے اوجھل ہونے کی کوشش کی تو بے حساب عتاب سے نہ بچ سکو گے۔"

میزبان سے اپنے انجام اور میرے عزائم سے بے خبر اس وقت سراپا عجز و انکسار بنا ہوا تھا۔ اس کا بس نہیں چل رہا تھا ورنہ وہ میرے چرنوں میں دھرنا دے کر بیٹھ جاتا۔ اس نے میری آخری ہدایت کو بلا تامل قبول کر لیا اور ہم اس کے کمرے سے نکلنے کے بعد سلطان شاہ کی خواب گاہ میں جا پہنچے جہاں ایک عجیب تماشا ہمارا منتظر تھا۔

اس کمرے میں سلطان شاہ کے ساتھ میزبان کی جواں سال اور خوش شکل ملازمہ موجود تھی۔ وہ دونوں ایسے زاویے سے ڈراما کا مرغوں کی طرح پھولے ہوئے ایک دوسرے کے سامنے کھڑے ہوئے تھے کہ آخری لمحے تک وہ ہمیں نہیں دیکھ سکے۔ وہ دونوں بیک وقت بول رہے تھے اور کوئی کسی کا مفہوم نہیں سمجھ رہا تھا کیونکہ ملازمہ فرنچ بول رہی تھی اور سلطان شاہ اردو کی گالیوں کی لطیف آمیزش کے ساتھ اپنی شکستہ انگریزی میں مدعا بیان کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔ اس کا مدعا صرف اتنا تھا کہ وہ سفید چڑیل کچھ دیر کے لیے اس کمرے سے دفع ہو جائے اور اس وقت وہاں حاضر ہو جب اسے طلب کیا جائے لیکن وہ معصوم صورت خادمہ سلطان شاہ کی انگریزی سمجھنے کی کوشش کیے بغیر فرنچ میں کچھ کہے جا رہی تھی۔

ہم میں میزبان کے علاوہ ویرا ہی دونوں زبانوں سے واقف تھی۔ میزبان سے میرا اسیر تھا اس لیے دبا دبا سا تھا لیکن ویرا ان دونوں کے مکالمات سن کر اونچی آواز میں ہنسی تو وہ دونوں ہی اپنے مکالمات بھول کر شرمسارانہ انداز میں ہمیں دیکھنے لگے۔ اس وقت ان کے تجربے قابل دید ہو گئے تھے۔

قبل اس کے کہ ویرا ان دونوں کے مختصر مکالمات کے بارے میں کوئی تبصرہ شروع کرتی میں اردو میں اس سے مخاطب ہو گیا۔ "ویرا! اس کو بتا دو کہ یہ صورتِ حال مجھے پسند نہیں آئی۔ اسے اپنے ملازمین کو ہدایت کرنا چاہیے کہ وہ موجود ہوں یا نہ ہوں، انھیں ہر حال میں ہماری ضروریات اور ترجیحات کا خیال رکھنا چاہیے۔"

ویرا موقع کی نزاکت بھانپتے ہی یکلخت سنجیدہ ہو گئی۔

"تم شاید سوچ رہے تھے کہ یہاں کیا ہو رہا تھا۔" ویرا انگریزی میں میزبان سے کہہ رہی تھی۔ "ہمارا ساتھی اسے یہاں سے ٹالنا چاہ رہا تھا اور وہ خود بھی یہاں سے جانے کے لیے اجازت کی طلب گار تھی لیکن تمہاری ملازمہ کے تیور جارحانہ تھے۔ آقا میں کو اس کا انداز پسند نہیں آیا۔ اس چھت کے نیچے ہم تمہاری بالادستی کا اعلان کیے بغیر تمہاری

زیادہ دیر برقرار نہ رہ سکیں گی۔"

"تم خود ہی بتاؤ کہ میں اس سلسلے میں کیا کر سکتا ہوں؟" وہ بے چارگی کے ساتھ بولا۔ "میں زیادہ سے زیادہ ملازمہ کو انگریزی سکھا سکتا ہوں مگر تمھارے ساتھی کو فرنچ۔"

"تمھیں اس تنگ مزاج نوکرانی کو بتانا چاہیے کہ تمھارے ملازمین تمھارے بیٹے، مہمانوں کے مقابلے میں کوئی حیثیت نہیں رکھتے۔ انھیں ہر حال میں ہمارے سامنے خوش زبانی سے کام لینا ہوگا۔"

"میں تمھارے سامنے ان سب کو جمع کر کے ان کی گوشمالی کیے دیتا ہوں۔" وہ ویرا کے بجائے مجھ سے مخاطب ہو کر بولا اور میں اسے نظر انداز کرتے ہوئے سگریٹ سلگانے میں مصروف ہو گیا۔ میرا خیال تھا کہ ویرا کو میری بات خوشگوار انداز میں اسے سمجھانی چاہیے تھی اس لیے اسے ویرا سے بات کرنا چاہیے تھی۔

"صرف گوشمالی کافی نہیں ہوگی۔" ویرا نے کہا۔ "انھیں بتاؤ کہ تمھارے موجود ہونے یا نہ ہونے سے ان کے رویے میں فرق نہیں آنا چاہیے بلکہ میرا تو خیال ہے کہ تم اپنی اچانک غیر حاضری کے بارے میں بھی ان کو بتا دو۔"

"میری غیر حاضری!" وہ چونک کر بولا۔ "اس کا کیا امکان پیدا ہو گیا؟"

"امکان پیدا نہیں ہوا بلکہ مسلسل موجود ہے۔ تمھاری ذرا سی لغزش تمھیں دوبارہ جیل خانے میں پہنچا سکتی ہے۔ اس کے لیے تمھیں اپنے ملازمین کو پیشگی مطلع کرنا ہوگا۔ تم انھیں بتا سکتے ہو کہ تم کسی اہم اور غیر متوقع کام کا بہانہ بھی کر سکتے ہو۔ ویسے میری دعا ہے کہ تم ثابت قدم رہو اور آئندہ تمھیں کسی عتاب کا نشانہ نہ بنایا جائے۔"

میرانڈے کے چہرے پر تذبذب کے آثار دیکھ کر اس کے لب ہلنے سے پہلے مجھے بولنا پڑ گیا۔ "ویرا عقل کی باتیں کر رہی ہے میرانڈے۔ وہ میری مزاج آشنا ہے اور میں تم کو یہی مشورہ دے سکتا ہوں کہ اپنی سلامتی چاہتے ہو تو وہی کچھ کرو جو ویرا تجویز کر رہی ہے ورنہ خسارے میں رہو گے۔"

میرے سخت اور دوٹوک لہجے کے بعد میرانڈے کے لیے کوئی گنجائش نہ رہی اور وہ فرنچ میں اپنی ملازمہ سے مخاطب ہو گیا۔ اس کے لہجے سے برہمی اور خفگی صاف ظاہر تھی۔ خادمہ نگاہیں نیچی کیے اس کی تقریر سنتی رہی پھر اس کے خاموش ہوتے ہی عجلت کے ساتھ وہاں سے رخصت ہو گئی۔

"چند منٹ انتظار کرنا ہوگا۔" ویرا نے میرانڈے کی نگاہ بچا کر مجھے آنکھ مارتے ہوئے معذرت خواہانہ لہجے میں کہا۔ "وہ میرانڈے کی ہدایت پر سارے ملازمین کو بلانے کے لیے گئی ہے۔"

"لیکن ابھی کچھ پتا نہیں کہ چائے کب ملے گی؟" میں نے تنگ لہجے میں کہا۔

"میں بندوبست کرتا ہوں۔" میرانڈے نے پُرخلوص لہجے میں کہا۔

"نہیں!" میں نے سختی سے اسے ڈانٹ دیا۔ "جزا اور سزا کی بات دوسری ہے لیکن میں یہ ہرگز پسند نہیں کروں گا کہ مارسیلز کا معزز آدمی حقیر ملازموں کے سے کام کرتا پھرے۔ انھیں سرزنش کرو اور فوری طور پر ہمارے لیے چائے طلب کرو۔ ساتھ میں کم از کم دودھ پتی ہونا چاہیے۔"

"اجازت ہو تو دیہاتیوں والی لذیذ چائے بنوا لوں؟" میرانڈے نے سراپا انکسار بن کر سوال کیا۔ "مضافاتی ڈیری فارموں پر کام کرنے والے اپنی چائے میں عموماً پانی استعمال نہیں کرتے بلکہ دودھ میں پتی اور شکر ابال کر اسے چھان لیتے ہیں۔ بہت لذیذ چائے ہوتی ہے وہ۔ پورے یورپ بلکہ ایشیا کے بھی دیہی علاقوں میں اس کا رواج ہے۔"

"دودھ پتی!" اسے اتفاقاً اُردو میں بڑبڑایا۔ "یہ دنیا یہاں بھی پہنچی ہوئی ہے۔ میں تو سمجھتا تھا کہ یہ ایشیائی طرف کا خاصہ ہے جو کہیں اور نہیں ملے گا۔"

"تم نے سنا نہیں کہ یہ مارسیلز کے گوالوں کی پسند ہے۔" میں نے اردو میں کہا پھر انگریزی میں میرانڈے سے مخاطب ہو گیا۔ "جو چاہو بنوا لو لیکن بنوا لو۔ مجھے تو حیرت ہے کہ تمھاری ملازمہ ہیڈ نگ کے بغیر یہاں داخل کیسے ہو گئی۔"



میرانڈے کے ساتھ ہوا، ایک مرحلے پر اس کی قوت برداشت جواب دے گئی اور وہ ویلے سا کچھ پڑا یوں چند گھنٹے بعد ہی مجھے اس کو دوبارہ تہ خانے میں پہنچانے کا موقع میسر آ گیا۔

اس دوران میں بمبئی کے اخبارات آ چکے تھے جن میں لیونزا اور مارسیلز کے درمیان شاہراہ پر پیش آنے والے واقعے کے بارے میں ایک لفظ بھی نہیں تھا جس کا مطلب تھا کہ بلانشہ کار ڈیپو پر لے جائے جانے کی بجائے تین دانوں کے کار آمد ثابت ہونے تھے اور متعلقہ افسر نے اپنے اوپر والوں کو بھی معاملے کی ہوا بھی نہیں لگنے دی تھی دوسری طرف لیونز میں ہونے والے دوہرے قتل کی بازگشت اخبارات کے صفحات پر جا بجا موجود تھی اس بات سے حیرت ناک بات یہ تھی کہ ایلی نور اور لوسیلا کے قتل میں کوئی قدر مشترک تلاش کرنے کی سرے سے ضرورت ہی نہیں سمجھی گئی تھی ہماری تفتیش اس ایک مفروضے پر چل رہی تھی کہ یہ دونوں ایک دوسرے سے الگ قتل کی واردات میں تھیں جن کے محرکات بھی الگ الگ تھے ایلی نور کو اغوا کرنے کی کوشش میں مزاحمت کرنے پر گولی ماری گئی تھی اور لوسیلا کا قتل کسی عداوت کا شاخسانہ تھا۔

"مارسیلز میں اب ہم چند دن سکون سے گزار سکیں گے" ویرا نے اخبارات ایک طرف ڈالتے ہوئے کہا۔ "کوئی سوچ بھی نہ سکے گا کہ ہم نے میرانڈے کے گھر پر قبضہ کیا ہوا ہے۔"

"یہاں کے معاملات قابو میں آ جانے کے بعد اب فاسٹر کیمپ میرے ذہن پر سوار ہونے لگا ہے۔"

"کیوں نہ ہم دور سے اس کا جائزہ لے لیں؟" ویرا نے تجویز پیش کی۔ "اس کے بعد کوئی بہتر منصوبہ بندی کر سکیں گے۔"

"پہلے تم فاسٹر کیمپ کے کمانڈنٹ کو فون کر کے یہ ٹٹولنے کی کوشش کرو کہ وہ سلور آئل کے وجود اور اہمیت سے واقف ہے یا نہیں، اسی کے بعد ہم کچھ سوچ سکیں گے۔"

"کیوں نہ ہم میرانڈے کی خواب گاہ میں چلیں۔" سلطان شاہ نے دخل دیتے ہوئے کہا۔ "وہ بہت بدمعاش اور مکار آدمی ہے، ہم میں سے کسی نہ کسی کو ہر وقت اس کمرے میں موجود رہنا چاہیے کیوں کہ تہ خانے سے نکلنے کا واحد راستہ اسی کمرے میں کھلتا ہے، ہو سکتا ہے کہ چابی کے علاوہ بھی اس کو کھولنے کی کوئی ترکیب ہو۔"

اس کی بات معقول تھی لہٰذا ہم اسی وقت اٹھ کھڑے ہوئے ویرا کو بھی میرانڈے کی ڈائریوں میں کہیں فاسٹر کیمپ کا نمبر مل سکتا تھا جو خواب گاہ میں ہونا چاہیے تھیں۔

میرانڈے دوبارہ تہ خانے میں پہنچ گیا لیکن بات اب بھی وہیں تھی "ان کی روپوشی کے بارے میں اس کے ملازمین کے خدشات کے ازالے کے لیے تم نے کیا سوچا ہے؟"

"آج ہم نارمل انداز اختیار کر کے یہاں سے باہر جائیں گے، گاڑی روانہ ہوتے وقت کوئی بھی متفنّس قریب و جوار میں موجود نہیں ہو گا۔ واپسی پر تم یہ تاثر دو گی کہ میرانڈے چلنے کے ساتھ گیا تھا لیکن کسی اہم کام کی وجہ سے باہر ہی رک گیا ہے، اپنا کام پورا کرنے کے بعد ہی وہ گھر واپس آئے گا۔"

"اس دوران میں اگر اس کے متعلق جیف کا کوئی فون آ گیا تو کیا ہو گا؟"

"آنے والی فون کال تم ہی ریسیو کرو گی کہہ دینا کہ میرانڈے گھر سے باہر ہے۔ نئی ملازمہ کی حیثیت سے اسے مطمئن کرنا تمہارے لیے دشوار نہیں ہو گا۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔

"اگر اس مردود نے میری آواز پہچان لی؟" ویرا نے سوال کیا۔

"اول تو وہ سوچ بھی نہیں سکے گا کہ تم یہاں چھپی بیٹھی ہو پھر بھی تم احتیاطاً آواز بدل کر بات کرنا، ان کے بدلنے میں تو تمہاری خداداد۔۔۔ صلاحیتوں کا پہلے ہی سے معترف ہوں۔"

میرانڈے کی خواب گاہ میں مسہری پر بیٹھتے ہی مجھے عجیب سی نرمی اور حرارت کا احساس ہوا تھا اور ویرا کے تجسس کے بعد یہ حقیقت سامنے آئی کہ مسہری پر ایک انتہائی بیش قیمت گدا موجود تھا جو انسانی جسم سے مشابہ نرم اور بے حد لچک دار ربڑ سے بنا ہوا تھا اس کو کھلے گدے کا تعلق ایک ایسے خودکار نظام سے تھا جس کے سلسلے کنٹرول مسہری کے سرہانے موجود تھے۔ ان کے ذریعے گدے میں دباؤ کم و بیش کیا جا سکتا تھا۔ گدے میں دوڑنے والے پانی کا درجۂ حرارت بھی حسب مرضی بڑھایا اور گھٹایا جا سکتا تھا۔ اس پر دراز ہونے کے بعد یوں محسوس ہوتا تھا جیسے انسان کسی دیو پیکر عورت کی نرم اور مہربان آغوش میں لیٹ گیا ہو۔

یہ مصنوعی انسانی اعضا بنانے والی مرچیکل فرم کے اس شاہکار گدے میں سر کھپا رہا تھا کہ ویرا نے فون پر فاسٹر کیمپ کا نمبر ملا لیا۔ دوسری طرف سے جواب ملتے ہی اس نے انگریزی میں کیمپ کمانڈنٹ سے بات کرنے کی خواہش کا اظہار کیا تھا۔

چند ثانیوں بعد شاید کمانڈنٹ نے فون پر آتے ہی سرد مہری کا اظہار کیا تھا کیوں کہ ویرا نے فوراً ہی خوشامدانہ لہجہ اختیار کر لیا تھا۔ اس نے خود کو شی کا ایک رکن ظاہر کرتے ہوئے فاسٹر کیمپ آنے کی خواہش کا اظہار کیا جس کی پذیرائی نہ ہونے پر چند ثانیوں تک مذاکرات ہوتے رہے پھر شاید اچانک ہی دوسری طرف سے سلسلہ منقطع کر دیا گیا کیوں کہ ویرا نے گالیاں بکتے ہوئے ریسیور کریڈل پر پٹخا تھا۔

"بہت اکھڑ اور بد دماغ آدمی ہے۔" وہ تلخ لہجے میں بولی۔ "شی کا مطلب ہی نہیں جانتا۔۔۔ کہہ رہا تھا کہ مقررہ ضابطے پورے کیے بغیر دنیا کی کوئی طاقت فاسٹر کیمپ میں نہیں پھٹک سکتی، اس سے ضابطوں کے بارے میں بتانے کی زحمت بھی نہیں کی کہہ رہا تھا

باہر تک جانے کی کہانی سنائی جا سکے۔

دس منٹ بعد ہی چوکیدار نے انتظام کر کے گاڑی تیار ہونے کی اطلاع دی اور میں نے چلتے چلتے سلطان شاہ سے احتیاطاً ایک پستول لے کر جیب میں ڈال لیا۔

میں ویرا کے ساتھ سیاہ بندے کی خواب گاہ سے نکلا تو مکان میں ہر طرف سناٹا چھایا ہوا تھا اور باہر برآمدے کے ساتھ گاڑی تیار کھڑی تھی۔ احاطے میں بھی کوئی ذی روح موجود نہیں تھا، پھاٹک کے دونوں پٹ کھلے ہوئے تھے۔

ویرا نے ڈرائیونگ سیٹ سنبھالی اور میں پسنجر سیٹ پر سوار ہو گیا۔ ویرا نے انجن اسٹارٹ کیا اور خود کار گاڑی کے گیئر لیور کو پارکنگ پوزیشن سے ڈرائیو میں دھکیل کر کار ہلکی رفتار سے پھاٹک کی طرف بڑھا دی۔ پھاٹک سے گزرتے ہوئے ویرا نے حسب پروگرام تین بار ہارن دیا۔

میرا سہیلے کا مکان مارسیلز کے آسودہ حال لوگوں کی بستی میں واقع تھا جو دنیا کے دوسرے بڑے شہروں کی طرح بہت پرسکون اور بھیڑ بھاڑ سے آزاد تھی۔ اس لیے ویرا تیز رفتاری سے ڈرائیو کرتی ہوئی جلد ہی شہر کے بارونق اور مصروف علاقے میں نکل آئی جہاں رات کے ابتدائی حصے میں زندگی کی گہما گہمی ویسے ہی جوبن پکڑ رہی تھی۔

"سلطان شاہ کے ساتھ تمہارا رویہ خاصا جارحانہ تھا۔" طویل سکوت کے بعد آخرکار میں نے ذہنی خلش کو تیکھے لہجے میں الفاظ میں ڈھال دیا۔

"یہ ضروری تھا۔" وہ اسی لہجے میں بولی۔ "میں مسلسل دیکھتی آ رہی ہوں کہ تم نے اسے ناجائز ڈھیل دے رکھی ہے جس کی وجہ سے وہ سرکش اور گستاخ ہو گیا ہے... تم اس کے لاڈ اٹھا سکتے ہو مگر میں یہ نخرے برداشت نہیں کر سکتی۔ اس کی طرف سے بھری بیٹھی تھی وہ تو اس نے خود ہی بہانہ فراہم کر دیا ورنہ میں کسی اور طرح اپنا غبار نکالتی۔"

"لیکن اپنے اور اس کے تعلق کے بارے میں تم نے جو کچھ کہا وہ حقیقت بھی نہیں تھا؟"

"اس کی حقیقت مجھ سے زیادہ تم خود جانتے ہو۔" وہ لمحے بھر کے لیے میری طرف دیکھ کر بولی۔ "مجھے اس سے اتنی ہی ہمدردی ہوتی تو تم آج زندہ یا کم سے کم آزاد اور گھومتے پھرتے نہ ہوتے۔"

میں ایک گہرا سانس لے کر رہ گیا مجھے یوں محسوس ہوا تھا جیسے میرے سر سے ایک بڑا بوجھ اتر گیا ہو۔

گاڑی شہر کے بارونق اور مصروف علاقوں کو پیچھے چھوڑ کر ایک بار پھر ویرانے میں نکل آئی جس کا مطلب تھا کہ ہم شہر عبور کر کے دوسرے سرے پہنچ چکے تھے جو میری دانست میں شہر کا شمالی یا شمال مغربی سرا تھا۔

"فائر کیمپ بہت بڑا ایمونیشن ڈپو ہے۔" میرے استفسار پر ویرا نے کہا۔ "اس لیے اسے شہر سے باہر مضافات میں تعمیر کیا گیا ہے۔ اسے دیکھ کر تمہیں اندازہ ہو جائے گا کہ وہاں رسائی اتنی آسان نہیں ہے۔"

پھر ہم دونوں اپنے اپنے خیالات میں کھو گئے۔ بڑی کار ہلکے ہلکے نرم ہچکولے کھاتی تیزی کے ساتھ منزل کی طرف رواں تھی۔

کافی دیر کے سفر کے بعد آخرکار بل کھاتی ہوئی سیاہ سڑک سے دائیں جانب ایک اونچی قلعہ نما فصیل کے آثار نظر آنے شروع ہوئے جس کے پیش منظر میں ایک نگران چوکی بھی نظر آ رہی تھی۔

"یہ ہے فائر کیمپ۔ اب اس کا اچھی طرح جائزہ لے لو۔" رفتار کم کرتے ہوئے بولی۔ ویرا نے اپنے لیے سگریٹ سلگا کر سیاہ شیشے نیچے کر لیے۔

فاصلہ رفتہ رفتہ سمٹتا رہا پھر فائر کیمپ کا مکمل محل وقوع واضح ہوتا چلا گیا۔ وہ بارودی قلعہ شاہراہ سے دائیں جانب کئی فرلانگ دور ہٹ کر تعمیر کیا گیا تھا اور وہاں تک رسائی کے لیے ایک علیحدہ سڑک فائر کیمپ کے پھاٹک تک چلی گئی تھی۔ نگران چوکی اسی سڑک کے آغاز پر واقع تھی یعنی فائر کیمپ تک رسائی سے قبل وہاں شناخت کے مراحل سے گزرنا ضروری تھا۔ دور سے اس چوکی کی ساخت اور عملے کی وردی سے نیم فوجی ظاہر کر رہی تھیں یہ کسی طرح بھی قرین قیاس نہیں تھا کہ نجی اداروں کے اہلکار سرکاری اہلکاروں کی اجازت کے بغیر کسی معروف راستے پر اپنی مرضی سے نیم فوجی وردیاں استعمال کرتے۔ یہ بہرحال وہ یقینی طور پر نجی اور قانون نافذ کرنے والے کسی ادارے کی مشترکہ چوکی معلوم ہو رہی تھی۔

آگے فائر کیمپ کی کم و بیش بارہ فٹ بلند مضبوط دیوار تھی جس کے اوپر باہر کی طرف جھکے ہوئے آہنی بریکٹ دیکھے جا سکتے تھے اور شاید ان ہی کے سہارے خاردار تار لگے ہوئے تھے۔

سڑک سے فائر کیمپ کی اس سے زیادہ تفصیلات کا مشاہدہ ممکن ہی نہ تھا کیونکہ اس بارود خانے کی ساری جزئیات سنگین دیواروں کے پیچھے پوشیدہ تھیں، جو داخلے کے قریب آہنی پھاٹک کے علاوہ ہر طرف سپاٹ اور سیدھی تھیں۔

قدرے خم کھاتی ہوئی سڑک پر ہماری کار آگے بڑھتی ہوئی ایسے مقام پر پہنچی جہاں چیک پوسٹ ہماری نگاہوں سے اوجھل ہو چکی تھی تو فائر کیمپ کی عقبی دیوار پر وہ برجیاں نظر آئیں جن میں شاید دن رات نگران مامور رہتے ہوں گے تاکہ کسی بھی سمت سے کوئی نامعلوم شخص داخل ہونے کی کوشش نہ کر سکے۔

"مجھے امید نہیں کہ یہاں تم کوئی کارروائی کر سکو گے۔" ویرا نے مایوسانہ لہجے میں کہا۔ "فائر کیمپ کو اتنی گہری نظر سے تم نے پہلی بار دیکھا ہے۔ میرے خیال میں تو ادھر کا رخ کرنا بھی خودکشی کے مترادف ہوگا۔"

"اس وقت ہم دن کی روشنی میں اس کا جائزہ لے رہے ہیں لیکن رات کو یہاں صورت حال بہت مختلف ہوگی۔ پیچھے احاطے کی دیوار پر روشنیوں کی تعداد بہت کم نظر آ رہی ہے۔ باہر تو شاید گھپ اندھیرا ہی رہتا ہوگا۔"

میں نے سخت تیز لہجے میں کہا۔

"تو کیا اب رات کو بھی ادھر آوارہ گردی کا ارادہ ہے؟" اس نے چونک کر سوال کیا۔

"آوارہ گردی نہیں، بلکہ براہِ راست کوشش کرو۔" میں نے تیکھی سی ہنسی کے ساتھ کہا۔ "کامیاب ہو گئے تو شن والے اپنا نیا زخم چاٹتے رہ جائیں گے۔ اور کوئی راہ نہیں ملی تو ٹھنڈے ٹھنڈے گھر لوٹ جائیں گے۔"

"شاید تمہارا دماغ چل گیا ہے۔" وہ تیز لہجے میں بولی۔ "میں بھی تو سنوں کہ تمہارے ذہن میں کیا خاک ہے، پھاٹک سے گھسنا ناممکن ہے، دیواروں میں نقب لگانے کی کوشش احمقانہ ہوگی، اوپر سے بلب دولت کی برقی روشنیوں میں دوڑتی رہتی ہے اور اندر مگر مچھ خونخوار کتوں کا راج ہوتا ہے۔ آخر تم سوچ کیا رہے ہو؟"

"ایک تجویز تو بڑی معقول نظر آتی ہے۔ بازار میں ریموٹ کنٹرول والے بچوں کے بے شمار ننھے کھلونے مل جائیں گے۔ اگر میں رات کو میرا مدے کی آٹومیٹک کار اسٹارٹ کر کے اس کا رخ احاطے کی طرف کر کے اسٹیئرنگ رسی سے اس طرح جکڑ دوں کہ اگلے پہیے ناہموار زمین پر پڑنے کے باوجود کار کی سمت نہ بدل سکے، پھر ایکسیلریٹر پیڈل کے اوپر کوئی ایسا کھلونا نصب کر دوں، جو ریموٹ کنٹرول سے اشارہ ملتے ہی پیڈل پر دباؤ ڈال سکے، تو میں ایک حیران کن کارنامہ انجام دینے میں کامیاب ہو جاؤں گا۔"

"کیا کارنامہ؟ میں نہیں سمجھ سکی!" اس نے سوال کیا۔

"کار میں مناسب آتش گیر مادہ ہو گا۔ گیئر لیور ڈرائیونگ پوزیشن میں ڈال کر ہم پیچھے آ جائیں گے، پھر ریموٹ کنٹرول کو آپریٹ کرتے ہی ایکسیلریٹر پیڈل پر دباؤ پڑے گا اور کار پوری رفتار سے فراٹے بھرتی ہوئی اسی سمت میں دوڑ پڑے گی، جدھر اس کا اسٹیئرنگ مضبوطی سے بندھا ہوا ہو گا۔"

"اوہ خدا!" وہ تحیر آمیز آواز میں بولی۔ "اور کار احاطے کی دیوار توڑ کر جلتی ہوئی فارم کیمپ میں داخل ہو جائے گی، جہاں ہر طرف حساس بارودی ذخائر موجود ہیں۔"

"اس طرح ہم ذرا سی بھی خراش آنے کا خطرہ مول لیے بغیر فارم کیمپ کو راکھ کے ڈھیر میں بدل سکیں گے۔ ہمیں دور سے ہی اپنا کام کرنا ہو گا۔"

"یہ تو بہت محفوظ اور موثر ترکیب ہے۔ میرا خیال ہے کہ ہمیں آنکھیں بند کر کے اس پر عمل کرنا چاہیے۔" ویلا نے فارم کیمپ سے کافی دور نکل آنے کے بعد کار واپس گھماتے ہوئے کہا۔

"ہمیں آنکھیں بند کر کے نہیں آنکھیں کھول کر اس منصوبے پر عمل کرنا ہو گا۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔ "اس میں ناکامی کا ایک بہت بڑا خطرہ مضمر ہے۔"

"اب ناکامی کا امکان کہاں سے نظر آ گیا تمہیں؟" ویلا سامنے جا کر بولی۔ "جو تم منصوبہ بناتے ہو اس میں کوئی نہ کوئی اعتراض تراش کر اس طرح اس کی نفی کرتے ہو کہ تم پر سازشی رسالہ ہونے کا شبہ ہوتا ہے۔"

"اندر کے بارے میں ہمیں کچھ پتا نہیں کہ خطرناک اور حساس ذخائر کدھر ہیں۔ ہمارا نشانہ غلط بھی ہو سکتا ہے۔ پھر دوسرا امکان دیوار کی مضبوطی کا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ کار دیوار توڑ کر اندر گھسنے کے بجائے باہر ہی الٹ کر آگ پکڑ لے اور انھیں ذرا بھی نقصان نہ پہنچا سکے۔"

"کوئی نہ کوئی حل تو ہے۔ یہ دونوں امکانات تو واقعی موجود ہیں۔" وہ فکر مندانہ لہجے میں بولی۔

"اس کے سدِباب کے لیے میرے ذہن میں دوسری تجویز آ رہی ہے۔" میں نے کہا۔ "سلطان شاہ کو میرا مدے کے گھر اس لیے چھوڑا گیا ہے کہ وہ کسی طرح آزادی حاصل کر کے ہمارے لیے مسائل نہ کھڑے کر دے۔ اس لیے واپس لوٹ کر ہمیں میرا مدے کو ٹھکانے لگانا ہو گا، تاکہ سلطان شاہ بے فکری کے ساتھ ہماری مہم میں شریک ہو سکے۔ عارضی طور پر دو چار دن کے لیے اس کی لاش تہ خانے میں ہی چھوڑی جا سکتی ہے۔ جہاں اس کے خراب ہونے کا کوئی ڈر نہ ہو گا۔"

"سلطان شاہ ہمارے ساتھ مل کر کون سا تیر مار لے گا؟"

"تیر کمان کا زمانہ لد گیا۔ اسے ریموٹ کنٹرول استعمال کرنا ہو گا۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "ہمیں دو سمتوں سے وار کرنا ہو گا۔ کار کا طوفانی دھماکا ہوتے ہی اندر والوں کی ساری توجہ اس کی طرف مرکوز ہو جائے گی اور ہم اس کی مخالف سمت سے اندر داخل ہونے کی کوشش کر سکیں گے۔"

"پھر تو رات کے ذریعے اندر اترنا مناسب رہے گا۔" وہ تلخ لہجے میں بولی۔ "پتا نہیں ادھوری بات کر کے دوسروں کو الجھن میں مبتلا کر کے تمہیں کیا مزہ آتا ہے۔"

"ابھی ہم گھر جانے سے پہلے بازار جائیں گے۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ "آتش گیر مادے اور مطلوبہ ریموٹ کنٹرول لوازمے کے علاوہ ہمیں کچھ اور خریداری بھی کرنا ہو گی۔ تاکہ ہم دونوں اور کیلی گھر کے کارکنوں کے استعمال میں آنے والے زیبرے کے شاک پروف مکمل سوٹ اور جوتے کبھی برقی باڑھ سے بچا لیں گے...."

"اور کتوں کو تم سمجھا بجھا لو گے؟" وہ میری بات کاٹ کر تیز لہجے میں بولی۔

"کسی بھی اسٹور سے اُبلے ہوئے پارچے لے کر ان میں بے ہوشی کی دوا انجیکٹ کر دی جائے گی۔ تم بالکل فکر نہ کرو۔ میرا ذہن اس مسئلے کی ہر باریکی پر کام کر رہا ہے۔ گھر سے ہم دو گاڑیاں لے کر چلیں گے۔ آٹومیٹک کار کی دھماکے سے تباہی کے بعد سلطان شاہ دوسری کار پر پہنچ کر ڈرائیونگ سیٹ سنبھال لے گا تاکہ ہم تیزی کے ساتھ اندر کا صفایا کر کے لوٹیں تو وقت ضائع کیے بغیر واپسی کے سفر کا آغاز ہو سکے۔"

ویلا اپنے ذہنی تحفظات کی وجہ سے فوری طور پر میری ہم خیال نہ ہو سکی، لیکن واپسی کے سفر میں کچھ دیر کی بحث کے بعد وہ میری تجویز کے قابلِ عمل ہونے کی قائل ہو گئی، اور شہر میں داخل ہونے کے بعد کار کا

ریج بازار کی سمت میں ڈال دیا۔

اس وقت تک ہمارے درمیان اس امکان پر کوئی تبادلہ خیال نہیں ہوا تھا کہ اگر شہر کا مقامی چیف مارسیلز میں دیرا کو میرا فرے کی کار ڈرائیو کرتے ہوئے دیکھ لیتا تو اس کا کیا ردعمل ہوتا؟ لیکن میرا خیال تھا کہ دیرا بھی اس مسئلے سے غافل نہ تھی کیونکہ مقامی چیف کے ساتھ اس کی کبھی نہیں بن سکی تھی۔

گاڑی پارکنگ لاٹ میں چھوڑ کر ہم بازار میں داخل ہوئے تو میں قرب وجوار میں کسی مشتبہ شخص کی موجودگی کے بارے میں بہت زیادہ چوکنا تھا۔ میری پوری کوشش تھی کہ ہم بازار میں کم سے کم وقت گزار کر مطلوبہ اشیا کی خریداری مکمل کر لیں تاکہ کسی ناگہانی تصادم سے دوچار ہوئے بغیر ہم شام کی مہم کے لیے تیاری کر سکیں۔

میری نگاہ میں سب سے اہم مسئلہ آتش گیر مادے کی خریداری کا تھا جو دیرا نے دکاندار کے منہ مانگے داموں کی ادائیگی پر حاصل کر لیا اور ہم اپنا کام مکمل کر کے چار بجے گھر واپس پہنچ گئے۔

سلطان شاہ میرا فرے کے کمرے میں تھا اس کے آرام دہ بستر پر بے تکلفانہ انداز میں دراز تھا اور خواب گاہ کا دروازہ کھلا ہوا تھا۔ ہمیں دیکھتے ہی اس نے بے اختیارانہ انداز میں بستر چھوڑ دیا۔

"تمہیں دروازہ تو بند رکھنا چاہیے تھا۔" میں نے ملامت آمیز لہجے میں کہا۔ "اگر میرا فرے تہ خانے سے نکل ہی آتا تو گھر کے ملازم بھی تمہارے مقابلے میں اس کی مدد کرتے۔"

"میں نے اس کا قصہ نمٹانے کے بعد ہی بے فکر ہو کر دروازہ کھولا تھا۔" وہ بولا۔

"کیا قصہ نمٹایا اس کا؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"تمہارا قیاس سو فی صد درست ثابت ہوا... تمہارے جانے کے آدھے پونے گھنٹے بعد ہی تہ خانے کے خفیہ راستے پر آہٹ سنائی دی تھی۔ پھر دروازہ کھلا تو میرا فرے آزاد حالت میں میرے سامنے تھا۔ اس نے کسی تدبیر سے طوق اور بیڑی کھلوا لی تھی اور اس کا چہرہ بھیانک ہو رہا تھا۔ مجھے دیکھ کر وہ ایک بار کے لیے بوکھلایا تھا اور میں نے اسے سنبھلنے کا موقع دیے بغیر اس پر پمپ گن سے فائر کر دیا۔"

"لاش کہاں ہے اس کی؟" دیرا نے اضطراری لہجے میں سوال کیا۔

"تہ خانے میں۔" سلطان شاہ نے اسے مطلع کیا۔

"دوسرے قیدی کا کیا حال ہے؟ میرا فرے کی لاش دیکھ کر تو وہ بہت خوش ہوا ہوگا؟"

"عالم بالا کے حالات سے تو میں بے خبر ہوں۔ میں میرا فرے کی لاش تہ خانے کے کوریڈور میں چھوڑ کر دوسرے قیدی کی مزاج پرسی کے لیے سیل میں داخل ہوا تو وہ پہلے سے مرا ہوا تھا۔ شاید میرا فرے نے آزادی حاصل کرنے کے بعد اوپر آنے سے پہلے خود ہی اسے ہمیشہ کی نیند سلا دیا تھا۔"

"اچھا ہوا کہ یہ کام بھی ہلکا ہو گیا۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "اب ہمیں تہ خانے اور اس کے مکینوں کے بارے میں نہیں سوچنا پڑے گا۔"

"تو کیا تم نے بھی انہیں ہلاک کرنے کا فیصلہ کیا تھا؟" سلطان شاہ نے سوال کیا۔

"دونوں کو نہیں، صرف میرا فرے کو۔ لیکن اچھا ہوا کہ اس کا بھی فیصلہ ہو گیا۔ جلد یا بدیر اسے بھی مرنا ہی تھا کیونکہ وہ تہ خانے کی کہانی کا چشم دید گواہ ہوتا۔"

"یہ ساری خریداری کس سلسلے میں کی گئی ہے؟"

"کچھ آدمیوں اور کتوں سے نمٹنا ہے۔ اس مہم پر تم بھی ہمارے ساتھ چلو گے۔"

"سارے کتے ہی ہوتے تو کتنا اچھا ہوتا۔ صرف ایک ڈارٹ گن سے سب صف در صف لیٹے ہوتے۔" اس نے حسرت آمیز لہجے میں کہا۔

"فکر نہ کرو، عملاً صورت حال کچھ ایسی ہی ہے۔ دو ٹانگوں پر چلنے اور لباس پہننے والی ہر مخلوق انسان نہیں بن جاتی۔ اس کے لیے کچھ خوبیاں ہونا بھی ضروری ہیں۔"

"تم نے مجھے بڑی مشکل میں ڈال دیا تھا۔" وہ ایک دم چونک کر شکایتی لہجے میں بولا۔

"دروازے کے جواب پہ ہی جتنا ہی رہ گیا تھا کیا اس مرحلے سے بھی گزر گئے ہو؟" دیرا نے زیر لب لہجے میں سوال کیا۔

"وہ مرحلہ تمہارے لیے چھوڑا ہوا ہے...... لیکن اپنی تاریخ نہ دہرا بیٹھنا۔" سلطان شاہ نے خلاف توقع جھینپا ہوا ہونے بغیر شگفتہ لہجے میں کہا۔

"پھر الجھ پڑے۔" میں نے موضوع کی نزاکت کے پیش نظر سلطان شاہ کو دباتے ہوئے کہا۔ "کام کی بات کرو۔ کس مشکل میں ڈال دیا تھا میں نے تمہیں؟"

"فون کا کوئی بندوبست کر کے نہیں گئے تھے۔ کوئی ایک ہی شخص تین بار میرا فرے کے لیے فون کر چکا ہے۔" اس نے شکایتی لہجے میں کہا۔

"پھر تم نے کیا جواب دیا؟" دیرا پوچھ بیٹھی۔

"لاحول ولا قوۃ۔" سلطان شاہ برا سا منہ بنا کر بڑبڑایا۔ "کبھی تو ڈھنگ کی بات پوچھ لیا کرو۔ میں نے تو اس کی زبان سے میرا فرے کا نام سن کر اندازہ لگایا کہ وہ کال کس کے لیے تھی، ورنہ بولنے والا تو فرنچ میں نہ جانے کیا کیا بک رہا تھا جو میرے سر پر سے گزر رہا تھا۔"

"اور تم چپ چاپ سنتے رہے؟"

"چپ رہتا تو وہ مشتبہ ہو جاتا۔ انگریزی بولنے سے بھی بات بگڑ سکتی تھی۔ وہ تو غنیمت ہوا کہ میں نے میرا فرے کی زبان سے اس کے گونگے اور بہرے ڈرائیور کا ذکر سنا ہوا تھا۔ اس لیے حلق سے کسی گونگے جیسی بے معنی آوازیں نکال کر رہ گیا اور بیزار دوسری طرف سے جھلا کر سلسلہ منقطع کر دیا گیا۔"

"یہ بہت عمدہ حرکت کی تم نے۔" میں نے اس کی پیٹھ ٹھونکتے ہوئے

دیر باقی ہے۔" وریب کے نقاب میں سے ویرا کی بھاری آواز ابھری۔ "کیوں نہ گاڑی میں بیٹھ کر ایک ایک سگریٹ پی لی جائے۔"

"اندھیری رات میں کش لیتے ہوئے سگریٹ کے سلگتے ہوئے سرے روشن ہونے والی چنگاری میلوں دور سے دیکھی جا سکتی ہے۔ دوسری جنگِ عظیم میں کئی فضائی حملے محض دشمن کے سگریٹ نوش سپاہیوں کی وجہ سے کامیاب ہو سکے تھے، یہ نہ بھولو کہ ہم ایک فوجی اڈے کے قریب بیٹھے ہیں۔"

"تمام بم کا ٹائمر تم نے تیس منٹ پہ سیٹ کیا ہے۔ اگر کسی وجہ سے ہم اس مدت میں فارم کیمپ سے محفوظ فاصلے پر نہ نکل سکے تو کیا ہوگا؟"

چند لمحوں بعد ویرا کو ایک نیا خیال سوجھ گیا۔

"وہ تو تم کو یہ کام کرنے سے پہلے سوچنا تھا۔" میں نے چڑ کر کہا۔ "مجھے یہ بات میں صرف پولیس ہی نظر آرہے ہیں، حالانکہ آدھا گھنٹہ بہت کافی وقت ہوتا ہے۔ سفر دھماکوں پر رکھا ہے مگر تو یہ بھی ہو سکتا ہے کہ ہم کسی ناگہانی مسئلے کی وجہ سے گھنٹوں ٹریپ ایریا سے نہ نکل سکیں اور دھماکوں کی نذر ہو جائیں۔"

اس بار ویرا نے مکمل خاموشی اختیار کر لی اور میں پوری یکسوئی کے ساتھ اپنے ذہن میں متوقع حالات کا تجزیہ کرنے لگا۔ اگر سب کچھ میرے پروگرام کے مطابق ہوتا تو برقی باڑھ سے گوشت کے پارچے پھینک کر مجھے بھیڑیوں کے کتوں کی حرکتیں معدوم ہونے کا انتظار کرنا تھا۔ پھر اندر بارودی ہتھیار رکھنے کے کسی ذخیرے میں ٹائم بم نصب کر کے اس کا ٹائمر آن کر کے لوٹ آنا تھا۔ واپسی کے لیے وہی راہ اختیار کی جانی تھی جو داخلے کے لیے سوچی گئی تھی۔ اس حصے میں ویرا کی اہمیت صرف اتنی تھی کہ اگر اندر ہماری موجودگی کے دوران کسی سے مڈبھیڑ ہو جائے تو ویرا نہ صرف فوجیوں کو مطمئن کر سکے بلکہ بوقتِ ضرورت اپنے کراٹے کے ہاتھ بھی دکھا سکے۔

بظاہر میدان صاف تھا اور ہماری کارروائی کے لیے فضا سازگار نظر آ رہی تھی لیکن پھر بھی احتیاط لازم تھی۔ چند منٹ بعد ہم دونوں ذہنی پرچھائیوں کی طرح چلتے ہوئے فارم کیمپ کے احاطے کی دیوار کی طرف بڑھنے لگے۔ اس وقت مجھے خیال آیا کہ دیوار پر لگی ہوئی طاقتور برقی باڑھ کو کوئی موٹا اور لمبا تار اچھال کر بہ آسانی ناکارہ بنایا جا سکتا تھا، لیکن اس کا عواقب میں دو تو موجود ہوتے۔ اول تو طاقتور شارٹ سرکٹ کے شعلے اور دھماکے اندر والوں کو اس طرف متوجہ کر لیتے اور دوم یہ کہ فیوز اڑنے یا سرکٹ بریک آف ہونے کے باوجود خطرے کے پیشِ نظر چند ہی منٹ میں برقی رو دوبارہ بحال کی جا سکتی تھی۔

"بچاؤ تو ہم کر گئے ہیں۔" دیوار کے سائے میں پہنچ کر میں نے دبی دبی آواز میں ویرا کو تسلی دی۔

"تھینک گاڈ! یہاں کم از کم میرے لیے میرا خنجر ہی کافی ہوگا۔" اس کی آواز پل پل گزرنے کے ساتھ ہیجان غالب آتا جا رہا تھا۔ "ہمیں گن کی ضرورت تب ہے جب تم گھبرا گئی تو میری گلوخلاصی کی کوئی نہ کوئی صورت نکل

ہی آئے گی۔ لیکن ہم دھر لیے گئے تو زندہ نہ بچ سکیں گے۔"

ہم ایک بار پھر خاموش ہو گئے۔ میں نے اپنے تھیلے کی بیگ سے ڈوری نکال کر اس کا پھندا درست کیا تاکہ عین وقت پر پھندے والا سرا تلاش کرتا نہ رہ جاؤں۔

ہلکی ہلکی سرد ہوائیں چل رہی تھیں اور اس مقام پر ہر طرف تاریکی کا راج تھا جیسے فضا پر اتری ہوئی ہلکی سی کہر نے کچھ پُراسرار بنا دیا تھا۔ میری دستی واچ کے حساب سے سلطان شاہ کو دیا ہوا وقت پورا ہو چکا تھا۔ میں نے تصور کی آنکھ سے میرانڈے کی آٹومیٹک کار کو فراٹے بھرتے تیز رفتاری سے فارم کیمپ کی دیوار کی طرف بڑھتے دیکھا۔ پھر اچانک ہم دونوں بے اختیار اپنی جگہوں سے اچھل پڑے۔

کہیں قریب ہی تصادم کی آواز کے ساتھ ہولناک دھماکا ہوا۔ اور فضا میں کہیں بھڑک اٹھنے والے بارودی شعلوں کا سرخ رنگ انعکاس چمکنے لگا۔ شاید سلطان شاہ اپنا کام پورا کر چکا تھا۔

میں بجلی کی سی سرعت سے اٹھا اور میں نے ناخنوں کی مضبوط ڈوری کا پھندے والا سرا فصیل میں لگے ہوئے برقی باڑھ کے زاویہ دار آہنی بریکٹ پر اچھال دیا۔

فارم کیمپ میں چھایا ہوا قبرستان کا سناٹا ختم ہو چکا تھا۔ کھلی فضا میں لوگوں کے زور زور سے بولنے اور دوڑنے کی آوازوں کے ساتھ ہی خطرے کا سائرن بھی سنائی دے رہا تھا۔ میرا اچھالا ہوا پھندا آہنی بریکٹ میں پھنس گیا۔ پھر میں نے ڈوری پر زور ڈال کر پھندا تنگ کیا پھر اس میں جھول کر اپنی گرفت کی مضبوطی کا اندازہ کرتے ہی ڈوری کے سہارے اوپر چڑھنا شروع کر دیا۔

آہنی بریکٹ دیوار میں ایسے زاویے پر نصب تھے کہ ان کے سرے دیوار سے کم و بیش ڈھائی فٹ دور تھے۔ مگر میں تھوڑی سی جدوجہد کے بعد تانبے کے ان موٹے تاروں تک پہنچنے میں کامیاب ہو گیا جن میں گیارہ ہزار وولٹ کی ایسی مہلک برقی رو دوڑ رہی تھی جو فاصلے سے کسی بھی شے کو اپنی طرف کھینچ کر پل بھر میں خاکستر کر سکتی تھی۔ لمحے بھر کے لیے میرے دل کی دھڑکنیں بھی تیز اور بے ترتیب ہو گئیں۔ مجھے خیال آیا کہ اگر میرے ربڑ کے انسولیٹڈ لباس کی تیاری میں کہیں بھی کوئی خامی رہ گئی تھی تو میں اسی وقت جل کر بھسم ہو سکتا تھا۔

برقی رو والے تانبے کے تار بہت موٹے اور مضبوط تھے۔ پہلے تار پر پہنچا تو اس کو درست کر کے میں نچلے دو تار جدوجہد کر کے دیوار پر پہنچا تو بغلی دیوار تو بظاہر محفوظ تھی لیکن وسط میں دیوار سے باہر بہت آگ لگی ہوئی تھی۔ فارم کیمپ کے عملے کے کافی افراد اس مقام پر ہنگامی احتیاطی تدابیر میں مصروف تھے تاکہ باہر لگی ہوئی آگ سے اندر کوئی نقصان نہ ہو سکے۔ اس طرف زمین سے اوپر کوئی شیڈ وغیرہ نہیں تھا بلکہ زمین پر ترپالوں سے ڈھکے ہوئے بڑے بڑے انبار نظر آ رہے تھے جو یقینی طور پر اسلحے کے ہی ہو سکتے تھے اور انہیں سب سے بڑا خطرہ

یں کہیں ایک زوردار دھماکا ہوا اور پورے علاقے میں بھڑکتے ہوئے
شعلوں اور دھوئیں کا بادل سا پھیل گیا۔ شاید فائر کیمپ سے اڑنے والے کسی طاقتور
… بم نے قریب و جوار میں تباہی پھیلا دی تھی۔ ساتھ ہی فضا میں
… انسانی چیخوں سے کہرام برپا ہو گیا۔

"ساری گالیاں روس کو پڑ رہی ہیں۔" ویرا میرے ساتھ سائبان
کے نیچے پناہ لیتے ہوئے بولی۔ "لوگ سمجھ رہے ہیں کہ مشرقی یورپ کے
کسی جنگی اڈے سے سوویت یونین نے میزائلوں سے مارسیلز پر حملہ
کر دیا ہے۔ شہری دفاع والوں نے بوکھلاہٹ میں سائرن بجا کر لوگوں
کے اس شبہ کو تقویت پہنچائی ہے۔"

پورے شہر کی فضا مسلسل دھماکوں سے لرز رہی تھی اور فضا میں
… مختلف بلندیوں پر لوگوں کی آوازیں تیر رہی تھیں جیسے
… پروں والے شیاطین کو مارسیلز میں زندگی تہس نہس کرنے کی پوری
آزادی مل گئی ہو۔ دھماکوں کی ترتیب سے یہ اندازہ لگانا
دشوار نہیں تھا کہ فائر کیمپ میں کم از کم دو بڑے ذخائر آگ پکڑ چکے
تھے اور ان کے نتیجے میں جزیروں جیسے بڑے بم اور راکٹ حرارت
پا کر خود بخود چل رہے تھے۔ جن کے دھماکوں کا اندازہ لگایا جا سکتا تھا
… ان کی یقینی سمت کا تعین کرنا ممکن تھا۔

اپنے اندازے کے مطابق اس وقت ہم فائر کیمپ سے کم از کم
چند میل دور پہنچ گئے تھے اور میں یہ سوچنے پر مجبور ہو گیا تھا کہ جب
اتنے فاصلے پر تباہ کاری اور خوف و ہراس کی آتش تباہت تھی تو فائر کیمپ
اور اس کے نواح میں کیسی قیامت برپا ہو گی۔

"فائر کیمپ کے حملے کا جواب خود ہمیں سے بھی سراغ نہ مل سکے گا۔"
… کے اظہار پر ویرا نے کہا۔ "… سب سے زیادہ
خطرہ مارسیلز کے شہریوں کو ہے۔ ورنہ کیمپ کے اطراف میں ویرانہ ہی ویرانہ
ہے۔ سڑک پر سفر کرنے والی گاڑیاں اور قرب و جوار کے چھوٹے گاؤں اگر
زد میں آ جائیں تو اور بات ہے۔"

آسمان سے ہونے والی برسات میں ابھی کوئی تسلسل تھا نہ توازن۔
… سمت سے بدحواس لوگ فٹ پاتھ پر دیواروں کے سہارے کانوں
میں انگلیاں ٹھونسے اور سمٹے ہوئے بعض سائبانوں کی آڑ میں
پناہ لیے خوف زدہ نظروں سے آسمان کی طرف دیکھ رہے تھے۔ اس
… میں ہر شخص اپنی ذات پر سمٹتے ہوئے مصنوعی خول سے
… آ گیا تھا۔ سب کی اشک … لرزتی ہوئی آوازوں سے …
… نالاں کر رہے تھے۔

چند منٹ کے لیے اس علاقے میں آگ کی برسات تھم گئی تھی
… دھماکوں کی آوازیں بدستور گونج رہی تھیں، لیکن اب شاید ان کا
رخ کسی اور طرف ہو گیا تھا۔ البتہ اس علاقے میں کئی مقامات پر
… بھی آگ بدستور بھڑک رہی تھی جسے کچھ لوگ سرد کرنے میں مصروف تھے
آخر کچھ سمجھدار لوگوں نے اس سکون کا فائدہ اٹھایا اور … بچتے

پناہ گاہ ہو سکے نکل کر تیزی سے اپنی گاڑیوں میں سوار ہو گئے اور اپنے
سے آگے جگہ ہو لی گاڑیوں کے مالکان کو حوصلہ دلانے کے لیے ہارن
بجانے لگے۔ اس پیش قدمی کا خاطر خواہ اثر ہوا اور دیکھتے ہی دیکھتے
گاڑیوں کا ہجوم حرکت میں آ گیا جس میں ہم بھی شامل تھے۔

"لوگوں نے سوویت حملے کے جواز میں حکومت کی خامیاں بھی تلاش
کر لی ہیں اور اپنے حکمرانوں کے فیصلوں پر تنقید کر رہے ہیں جنھوں نے
ایک بڑی طاقت کی خوشنودی کی پروا کیے بغیر دور رس فیصلے کیے ہیں۔"
ویرا بتا رہی تھی اور میں عالم الذہنی کے عالم میں اس کی تقریر سن رہا تھا۔
دھماکے سب سے بہت … کا کوئی اثر نہیں پڑا تھا۔

"یہ بہت بڑی بات ہے۔" سلطان شاہ کہہ رہا تھا۔ "عام حالات
میں کسی کو یہ پروا نہیں ہوتی کہ حکومت کیا کر رہی ہے اور اس کے فیصلوں
کے مضمرات کیا ہوں گے، لیکن اپنے حکمرانوں پر عوام کے اعتماد کا اظہار
جنگی ہنگامی اور قومی مصائب کے وقت ہی ہوتا ہے۔ اگر لوگ حکومت
پر برس رہے ہیں تو یہ دو طرفہ اعتماد کی کمی کے سوا کچھ نہیں ہے۔"

فضا سے نازل ہونے والے مصائب کا سلسلہ عارضی موقوف ہو چکا
تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے اس سمت میں رکھا ہوا سارا اسلحہ چل یا
جل چکا تھا۔ لیکن ابھی پورے شہر کی فضا چیخوں اور تیز دھماکوں سے لرز رہی تھی
اور ٹریفک میں قدرے روانی آ چکی تھی۔ جو لوگ پیدل تھے وہ بھی جلد از
جلد کسی ٹھکانے پر پہنچنے کے لیے تیز چل رہے تھے۔

اچانک فضا میں زناٹے کی آواز سے اڑتا ہوا ایک میزائل اپنے
پیچھے بارود کی آگ کی لکیر چھوڑتا ہوا داہنی سمت سے نمودار ہوا اور ہم سے
چند سو قدم دور پیدل چلنے والوں کی بھیڑ میں ایک جوان سال جوڑے کے
آگے گر کر پھٹ گیا۔ زبردست دھماکے کے ساتھ کثیف دھوئیں کا بادل
اٹھا اور متعدد انسانی چیخیں بلند ہوئیں اور دھواں صاف ہوا تو جوان سال
جوڑے کا کہیں پتا نہیں تھا۔ فٹ پاتھ پر ایک گہرا گڑھا وجود میں آ چکا
تھا اور بہت سے لوگ … کے لیے چلا رہے تھے جن میں
سے کئی کے ہاتھ پیر اس دھماکے سے اڑ گئے تھے۔

میں نے بے اختیار اپنا منہ دوسری طرف پھیر لیا۔ ان مناظر کو دیکھ
کر رفتہ رفتہ میرا دل بھاری ہوتا جا رہا تھا۔ فائر کیمپ کی تباہی میری زندگی
کا وہ پہلا منصوبہ تھا جس کی کامیابی پر میں دل ہی دل میں دلگیر ہوا جا رہا تھا۔
اس واقعہ میں دشمن کو واقعی ناقابل تلافی نقصان ہوا تھا، لیکن اس
کامیابی پر ایک بے گناہ شہری کی ہلاکت بھاری تھی، جب کہ شہر میں
شاید ہر طرف بے گناہ شہریوں پر موت کے دیدہ و نادیدہ طوفان جیسے
اپنے تمام ہتھیاروں کے ساتھ حملہ آور تھے۔ کسی کو یقین نہیں آ رہا تھا کہ
وہ زندہ سلامت اپنی منزل یا پناہ گاہوں میں پہنچ سکے گا یا کسی بھی لمحے بے موت
مارا جائے گا۔

مجھے بے اختیار کراچی یاد آ گیا جہاں سے میں نے اپنی کامیاب
عملی زندگی کا آغاز کیا تھا۔ لاہور میں باپ کی وفات اور سوتیلے …

...ہی واپس لوٹ جاتے۔"

...کیمپ سے ہونے والے دھماکوں کی آوازیں رہ رہ کر سنائی
...دی جنوب اور شمال مشرق میں آسمان پر شعلے اس طرح لپکتے نظر
...آ رہے تھے جیسے ادھر آتش بازی کا کوئی شاندار مظاہرہ ہو رہا ہو۔ بلندی پر نظر
...تھی پر یکایک اس طرف بھی آتے نظر آئے تو مکین خوفزدہ ہو کر سب ہی
...گم ہو گئے۔

ہم تینوں نے کار سے اتر کر ایک دوسرے کا تنقیدی جائزہ لیا۔ ویرا
...کپڑوں پر بیٹوں کا کوئی داغ تھا نہ بے ترتیب شکنیں۔ اس کے لباس کو
...کے لبادے نے پوری طرح محفوظ رکھا تھا۔

"اسٹین گن ساتھ رکھ لو۔" میں نے اس کے ہمراہ برآمدے کی طرف
...بڑھتے ہوئے کہا۔

"میرے پاس خنجر کافی ہے۔ شاید تم بھول گئے ہو کہ میں نے خنجر بازی کی
...باقاعدہ تربیت لی ہوئی ہے۔" وہ مسکراتے ہوئے بولی۔ "ڈارلنگ
...یا تو شاید انہیں زحمت بھی نہ کرنا پڑے۔"

...ریٹ نے دروازہ کھولا ہی تھا کہ اچانک زمین کے ساتھ ہی مکان
...کے در و دیوار تک لرز اٹھے اور میں اچھل کر دیوار سے جا ٹکرایا۔ ویرا
...دروازے میں جھول کر رہ گئی اور سلطان شاہ لڑکھڑا کر فرش پر ڈھیر ہو
...عمارت کے کسی حصے میں دھماکا ہونے کے ساتھ ہی شیشے ٹوٹنے کا شور
...سنائی دیا تھا۔

وحشت کے اعتبار سے بدترین دھماکا تھا جس کا مطلب یہ تھا کہ
...کیمپ کے ذخائر جنہیں ٹھکانے لگانے کے در پے ہو رہے تھے۔ پہلے دو دھماکوں
...کے بعد بھی وہاں بہت کچھ باقی تھا اور دھماکوں کا سلسلہ جلد موقوف ہوتا
...نظر نہیں آ رہا تھا۔

وہ سب اچھی جگہ تھا لیکن ہمیں فوری طور پر اندر والوں کی فکر
...تھی اس لیے ہم نے پھرتی سے خود کو سنبھالا اور پھر ویرا آہارکی میں
...ڈرائنگ روم کی طرف بڑھ گئی۔

اس وقت میرے دل کی دھڑکنیں اچانک ہی تیز ہو گئی تھیں۔

ویرا کے اندر داخل ہوتے ہی کمرے سے
سسکی کے ساتھ ایک تحیر آمیز فقرہ
...سنائی دی جس کی آواز مردانہ تھی۔ بات فرانسیسی میں تھی لیکن کوئی مفہوم
...سمجھنے کے باوجود یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ ہیرالڈ کے
...مہمان اور باتیں جنبشوں کے مالک تھے۔

"تم لوگ یہاں کس لیے آئے ہو؟" ویرا کی سپاٹ اور دھیمی آواز
...تھی کہ انہوں نے اجنبیوں سے محض ہماری وجہ سے انگریزی کا استعمال
...کیا تھا کہ ہم بھی پوری گفتگو سے باخبر رہیں۔

جواب میں کسی نے فرنچ میں کچھ کہنا چاہا لیکن ویرا نے درمیان
...ہی اس کی بات کاٹ دی۔ "میں فرنچ نہیں جانتی مجھ سے انگریزی
...میں بات کرو۔"

"نہیں تم سے کوئی بات کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔" وہی آواز سنائی دی۔ اس بار بولنے والے کا لہجہ ترش ہو گیا تھا۔ "ہیرالڈ کے ایک ملازم کو اپنی آمد کا مدعا بتا چکے ہیں۔ ضروری نہیں کہ اس کے ہر ملازم اور ملازمہ کی جرح کا جواب دیا جائے۔ کم از کم شرفا کے یہاں مہمانوں سے ایسا سلوک نہیں کیا جاتا۔"

"پہلے تو آپ یہ غلط فہمی دور کر لو کہ میں ہیرالڈ کی ملازمہ ہوں۔" ویرا کی تیکھی آواز سنائی دی۔ "اور دوسری بات یہ کہ شرفا کے یہاں آنے والے ان ہی لوگوں کو عزت دی جاتی ہے جو دولتمندوں کو دیکھ کر بازاری انداز میں سیٹیاں نہیں بجاتے۔ میں چاہوں تو ابھی مسلح چوکیدار کو بلا کر تم دونوں کو باہر نکلوا سکتی ہوں۔ ہیرالڈ تمہاری کوئی مدد نہ کر سکے گا۔"

"ہمیں بتایا گیا تھا کہ ہیرالڈ ابھی غیر شادی شدہ ہے..."

"میں نے کب کہا کہ میں اس کی بیوی ہوں۔ ملازمہ نہ ہونے کا مطلب بیوی ہونا تو نہیں ہوتا اور ہاں تم تو اس کی دوستی کے دعوے دار بن کر آئے ہو اور اپنے دوست کے بارے میں تمہیں دوسروں سے ملنے والی معلومات پر انحصار کرنا پڑا ہے۔ کیسے دوست ہو تم اس کے؟" ویرا جنہیں ان پر حاوی ہوتی جا رہی تھی۔

چند ثانیوں کے توقف کے بعد دوسری مردانہ آواز ابھری۔ "میں غلط فہمی پر شرمندہ ہوں مادام۔" وہ لہجے سے قدرے مہذب معلوم ہو رہا تھا۔ "تم بیٹھ جاؤ تو ہم سکون سے بات کر سکیں گے۔ ہم دونوں دراصل ہیرالڈ کے بچپن کے دوست ہیں۔ ہم نے اسکول میں اکٹھے تعلیم حاصل کی پھر ہم الگ جا کر آباد ہو گئے۔ ایسی صورت میں نہ ہمارا دعویٰ غلط ہے نہ ہم ہیرالڈ کے حالات سے بے خبری کے قصور وار قرار دیے جا سکتے ہیں لیکن تم نے اپنی طرف سے ہمیں تجسس میں مبتلا کر دیا ہے۔ اپنا تعارف کرا دو تو ہم زیادہ بے تکلفی سے گفتگو کر سکیں گے۔"

"میں اجنبیوں سے بے تکلفی کی قائل نہیں ہوں۔" ویرا کا لہجہ



پیچھے ہار دیں گے۔"

وہ اول درجے کا ہٹ دھرم تھا اور اس کی سوچ خطرناک حد تک مسخ تھی۔ اگر اسے ڈھیل دی جاتی تو وہ مردود سرجی کو بھی بچانے میں کامیاب ہو سکتا تھا لہٰذا میں نے سلطان شاہ کو اس پر چڑھتے دیکھ کر زبان تک نہ ہلائی۔ سلطان شاہ بڑی بے دردی کے ساتھ اسے اپنی ٹھوکروں سے ادھ موا کر رہا۔ وہ اذیت سے بلبلا رہا تھا لیکن مزاحمت پر قادر نہ تھا۔ بے دست و پا ہونے کے باوجود اس نے کئی بار اتنی تیزی کے ساتھ اپنے جسم کو حرکت دی کہ آہنی بیڑی سے سلطان شاہ کی پنڈلی زخمی ہو گئی۔

ویرا نے رسی کے سہارے سے تنہا سرجی کو معلق کیا ہوا تھا۔ نہ جانے کس لیے اس نے آہستگی کے ساتھ سرجی کو فرش پر ڈالا اور عقب سے قیدی کے پیچھے پہنچ گئی۔ میں یک بیک اسے وہاں موجود پا کر حیران ہو گیا۔ ویرا نے پلک جھپکنے میں انگلیاں اکڑا کر اپنے دونوں ہاتھ بلند کیے پھر اس کے حلق سے ایک عجیب وحشیانہ آواز کے ساتھ اس کی دونوں ترچھی ہتھیلیاں قیدی کی کنپٹیوں پر پڑیں اور اسی لمحے قیدی کی آنکھوں، کانوں، نتھنوں اور دہانے سے گاڑھے خون کی دھاریں بہہ نکلیں۔ مرنے سے پہلے اس کے جسم میں ذرا سی جنبش ہوئی تھی اور پھر وہ ساکت ہو گیا۔ اس کا خون سب راستوں سے بہہ بہہ کر فرش پر پھیلنے لگا۔

معاً فضا ایک اور شدید دھماکے سے لرز اٹھی۔ یوں محسوس ہوا جیسے اس عمارت کا پورا ڈھانچا نیچے آ رہے گا لیکن غنیمت ہوا کہ دھماکے کی لہر عمارت کو کوئی نقصان پہنچائے بغیر گزر گئی۔ فائر کیمپ کے ذخائر واقعی کسی بھی اندازے سے کہیں زیادہ اور خطرناک تھے۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے کوئی زخمی دیو پیکر عفریت وقفے وقفے سے جھنجلا کر چنگھاڑ رہا ہو۔

سرجی فرش پر رسی سے بندھا ہوا پڑا تھا۔ اپنے ساتھی کا انجام دیکھ کر اس کا چہرہ خوف سے سفید پڑ گیا تھا اور آنکھوں سے وحشت جھانکنے لگی تھی۔

"ہم اپنی مرضی کے مالک ہیں سرجی!" ویرا اس کے قریب بیٹھ کر سرد لہجے میں بولی۔ "ہمارا کوئی ارادہ یا فیصلہ تمہارے عزائم سے مشروط نہیں ہو سکتا۔ ابھی وہ گیا ہے اور اب تمہاری باری آ سکتی ہے۔ تیار ہو جاؤ تم ایک بار پھر معلق کیے جانے والے ہو۔"

"اس کی ضرورت نہیں مادام!" وہ نحیف اور شکست خوردہ لہجے میں بولا۔ "میں تمہارے تمام سوالات کا جواب دینے کے لیے تیار ہوں۔"

"اب ہم کچھ نہیں پوچھیں گے۔ تم خود ہی اپنی کہانی سنا ڈالو۔" ویرا بولی۔

"ہم دونوں کو ڈان مریانو نے یہاں بھیجا تھا۔" وہ تھکی ہوئی آواز میں بولا۔

"وہ ڈان کا منحوس کیڑا!" ویرا تنفر آمیز لہجے میں بولی۔ "وہ زندہ ہے ابھی تک؟"

"بالکل وہ اچانک خود ہی ہمارے پاس آیا تھا۔ پھر باتوں ہی باتوں میں نہ جانے کیسے میرامدے کا ذکر نکل آیا۔ وہ یہ جان کر بہت خوش ہوا کہ ہم میرامدے کے بچپن کے ساتھی ہیں۔ ڈان مریانو نے ہمیں بتایا کہ اس کی ایک بہت عزیز اور چہیتی لڑکی اس سے لڑ کر مارسیلز میں میرامدے کے پاس چلی گئی ہے اگر ہم مارسیلز جا کر اسے واپس لوٹنے پر آمادہ کر سکے تو وہ ہمیں پانچ ہزار ڈالر معاوضہ دے گا اور اگر لڑکی نہ آئی تو آمد و رفت کے اخراجات کے علاوہ دو ہزار ڈالر دے گا۔ ہم کئی دن کے لیے فارغ تھے اس لیے اس کی معقول پیشکش کو قبول کر لیا۔" سرجی اتنا کہہ کر خاموش ہو گیا۔

"لڑکی کا نام اور حلیہ وغیرہ کیا بتایا تھا؟" ویرا ڈان مریانو کا نام سن کر اندر تک چونک رہی تھی۔

"کچھ بھی نہیں بتایا۔ ہم جانتے ہیں کہ روم میں ڈان مریانو کے قائم کیے ہوئے پُرتعیش ہوٹلوں میں سیکڑوں لڑکیاں بلا معاوضہ اور تنخواہ پلتی ہیں۔ اگر وہ کسی لڑکی کی واپسی کے لیے اتنا ہی بے چین تھا تو وہ یقیناً ہر لحاظ سے بے مثال رہی ہو گی۔ وہ بھی یہی کہہ رہا تھا۔ لڑکی نے نام بدل لیا ہوگا وضع قطع بھی بدل سکتی ہے لیکن اس کی انفرادیت ہی اس کی شناخت ہو گی۔ دوسری پہچان یہ تھی کہ وہ میرامدے کی چھت کے نیچے ہو گی۔"

"اس نے یہ نہیں بتایا کہ لڑکی کب سے گئی ہوئی ہے؟" ویرا نے سوال کیا۔

"اس کی باتوں سے ایک آدھ روز کا تازہ واقعہ معلوم ہوتا تھا۔ پھر مغربی یورپ کے ملکوں میں سفر بہت آسان ہو گیا ہے۔ صرف پاسپورٹ دکھا کر کوئی بھی کسی ملک میں آ جا سکتا ہے۔"

"ڈان مریانو سے تمہارا کیا تعلق ہے؟" میں نے پوچھا۔

"بس وہی جو مستقل گاہک کا ایسے ادارے سے ہوتا ہے۔ ہمارے ویک اینڈ ڈان مریانو ہی کے کسی نہ کسی ہاسٹل میں گزرتے ہیں اور اس نے کبھی ہمیں مایوس نہیں کیا۔"

"اور محض اس کے بتانے پر وہ تمہارے پاس دوڑا چلا آیا؟" میں نے اشتباہ آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"بہ ظاہر تو ایسا ہی معلوم ہوتا ہے اگر اتفاقاً میرامدے کا ذکر نہ آ جاتا تو شاید ہم یہاں نظر نہ آتے۔"

"تمہارا پیشہ کیا ہے؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے سوال کیا اور اس کے چہرے پر ہچکچاہٹ کے آثار دیکھتے ہی برس پڑا۔ "تم نے ذرا بھی حیل و حجت کی تو میں تم پر اپنا زیادہ وقت برباد نہیں کروں گا اور یہ بھی سن لو کہ میں تمہارے چہرے سے سچ اور جھوٹ کا اندازہ بہ آسانی لگا سکتا ہوں۔"

"ہمارا روم کی زیر زمین زندگی سے گہرا تعلق ہے۔" وہ دھیمے لہجے میں بولا۔

تھا سب کو اپنی جانیں عزیز تھیں۔

پھر آسمان سے ایک طاقتور راکٹ جیسے پھٹ کر ہولناک دھماکے کے ساتھ پھٹا۔ فضا میں دردناک چیخوں کا شور بڑھ گیا۔ پرشور دھماکوں کے ساتھ بجلی کے تار بھی ٹوٹے جن کی چمک چند سیکنڈ سے علاقہ منور ہوگیا لیکن لمحہ بھر بعد ہی پورا علاقہ گھپ تاریکی میں ڈوب گیا۔ جس میں مکانوں اور جلتے کیمپ میں لگی ہوئی آگ کی مدھم روشنی کے سوا اُجالے کی کوئی کرن نہیں تھی اور وہ روشنی بھی دھوئیں کے کثیف بادلوں کے سبب اپنا اثرات کھو چکی تھی۔

اس علاقے پر بدنصیبی اچانک ہی نازل ہوئی تھی۔ فائر کیمپ میں تباہی کے آغاز کے بعد سے اس علاقے میں فائر کیمپ کا شک بھی اگر ذہن میں آیا تھا لیکن اس وقت شاید کسی ایسے ذخیرے نے آگ پکڑ لی تھی جس کے متعدد ہتھیار اس آبادی کی سمت میں رکھے ہوئے تھے۔ بجلی کا شہر کی تباہی کے ساتھ ہی اس علاقے میں جا بجا بگولے اور راکٹ گر گر کر پھٹنے لگے اور فضا میں ہر طرف بارود کی تیز بو پھیلتی چلی گئی۔

اس علاقے پر نازل ہونے والی تباہی اپنی جگہ تھی لیکن بجلی کی فراہمی منقطع ہونے سے ماحول یکبارگی آسیبی اور ڈراؤنا ہوگیا تھا جس میں موت کا خوف ہر احساس پر غالب آگیا تھا۔

دوسرے ہی لمحے اچانک ہی مجھے یاد آیا کہ میں اکیلا نہیں تھا۔ میں لمحہ بھر کے لیے رک کر پلٹا۔ کئی ہیولے چیختے اور بلبلاتے ہوئے میرے قریب سے گزر گئے لیکن دیا یا سلطان شاہ کا کہیں پتا نہ تھا۔ دہشت اور ہولناکی کے باعث مجھے اپنے پیٹ میں گرہیں سی پڑتی ہوئی محسوس ہونے لگیں۔

"سلطان... سلطان شاہ! تم کہاں ہو؟" میں اضطراری طور پر پوری قوت سے چیخا تھا لیکن میری آواز شور و غل میں زیادہ دور تک نہ ابھر سکی۔ وہاں اور بھی کئی سمتوں میں ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے لوگ اپنے بچھڑے ہوئے عزیزوں اور پیاروں کو پکار رہے ہوں۔

جو ہوش و حواس میں تھے، وہ مجھ سے بچتے ہوئے اور بدحواس لوگ مجھے دھکے دیتے ہوئے گزرتے رہے لیکن ان میں سلطان شاہ یا دیا کا کوئی پتا نہیں تھا۔

میرے ذہن میں وسوسے جنم لینے لگے اور پھر میرے ذہن میں سناٹا گونجنے لگا جس میں نہ شور و غل تھا نہ دھماکوں کی کوئی آواز... سیکڑوں لوگوں کے ہجوم میں، میں خود کو بالکل تنہا محسوس کر رہا تھا۔

دیا بہت چالاک، نڈر اور حسین عورت تھی اسے مقامی زبان پر دسترس حاصل تھی اس لیے جو کام وہ اپنی چالاکی اور مکاری سے نہیں نکلوا پاتی تھی وہاں اپنے حسن و ادا سے لوگوں کو مسحور کرنا شروع کر دیتی تھی وہ [illegible] تھی لیکن نسوانی غرور سے نا آشنا تھی کیونکہ اس کی تربیت [illegible] تھی۔ اسے معلوم ہی نہیں تھا کہ [illegible] ہوتا کیا ہے بلکہ [illegible] تو بڑی بات تھی اس لیے وہ ہر جگہ اور ہر قیمت پر خود کو بچانے کے فن سے آشنا تھی لیکن سلطان شاہ کی بات دیگر تھی۔

پاکستان کی سرزمین کو خیرباد کہنے کے بعد وہ ہر وقت سائے کی طرح میرے ساتھ رہا تھا اور بڑی حد تک مجھ پر انحصار کرنے کا عادی ہو گیا تھا وہ اگرچہ دلیر اور بے جگر سہی لیکن اس شہر اور ماحول میں بالکل اجنبی تھا۔ اسے فرنچ کا ایک لفظ نہیں آتا تھا اور نہ وہ روانی کے ساتھ انگریزی بولنے پر قادر تھا۔ اسے ہزاروں کی بھیڑ میں ایک اجنبی غیر ملکی کی طرح آسانی کے ساتھ پہچانا جا سکتا تھا۔ میرے نزدیک مجھ سے بچھڑ کر وہ بدترین خطرات سے دوچار ہو سکتا تھا۔

میں اسی کھوئی کھوئی حالت میں نہ جانے کب تک وہاں کھڑا رہتا لیکن کسی نے سختی کے ساتھ میرا شانہ جھنجھوڑ کر مجھے چونکا دیا۔ میں نے پھرتی سے مڑ کر اس کی طرف دیکھا تو خوف سے میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔

اس جھنجھوڑنے والا وہ گیرن تھا وہ سب سے مختلف اور منفرد نظر آ رہا تھا اور اس کی عقابی نگاہیں میرے چہرے پر جمی ہوئی تھیں جن میں تلوار کی سی کاٹ نمایاں تھی۔

اس کے بدن پر چست خاکی پتلون اور اسی رنگ کی اونی جیکٹ چڑھی ہوئی تھی۔ قد اور جسامت میں وہ مجھ سے نکلتا ہوا تھا۔ اس کے تیور خطرناک تھے اور سب سے بڑی بات یہ کہ اس کے پتلے پتلے ہونٹوں میں لٹکتی ہوئی سگریٹ دبی ہوئی تھی جو اس بات کی مظہر تھی کہ اس کا علاقے کے آفت زدہ لوگوں سے کوئی تعلق نہیں تھا بلکہ وہ کسی خاص مقصد کے تحت اس علاقے میں آیا تھا اور اطمینان سے سگریٹ نوشی کرتے ہوئے اپنے کام میں مصروف تھا۔ دھماکوں وغیرہ کی طرف سے اس کے تیوروں پر ایسی لاتعلقی طاری تھی جیسے اسے پورا یقین ہو کہ اس کے گرد و پیش میں زندگی کو تاراج کرنے والی خوفناک قوتیں اس کا بال بھی بیکا نہ کر سکیں گی اور اس کا وہی اعتماد میرے خوف کا باعث تھا۔

مجھ سے نگاہیں چار ہوتے ہی اس نے غراتے ہوئے کوئی سوال کیا تھا۔ میں نے اسے آگاہ کیا کہ انگریزی کے علاوہ کوئی اور زبان سمجھنا میرے بس سے باہر تھا۔

"تم کون ہو اور یہاں کیا کر رہے ہو؟" اس نے انگریزی میں سوال کیا لیکن وہ لہجے پر قادر نہیں تھا۔

"یہ احمقانہ سوال تمہیں ان سب سے بھی کرنا چاہیے۔" میں نے اپنے خوف پر غالب آنے کی کوشش کرتے ہوئے تندہی سے جھڑک کر کہا اور اس کی تیوریاں چڑھ گئیں۔

"ان سب کا رد عمل فطری ہے۔" وہ زہر بھرے لہجے میں بولا۔ "یہ اپنی جانیں بچانے کے خوف میں مبتلا ہیں لیکن تم اس بھیڑ سے الگ نظر آ رہے ہو، یہاں کھڑے کیا سوچ رہے تھے؟"

"مجھے نہیں پتا کہ تم کیا کہہ رہے ہو۔ ہو سکتا ہے کہ صدمے کے باعث مجھ پر سکتہ طاری ہو گیا ہو کیونکہ میں ابھی تک اپنے اوسان میں نہیں ہوں۔" میں نے اس سے پیچھا چھڑانے کے لیے مصالحانہ لہجے میں کہا۔ "اتنی تباہی [illegible]

نئے بڑے نوٹوں کی ایک ایک گڈی اپنی ہتھیلی میں لی ہوئی تھی جس کے سہارے میں کچھ دن بے فکری سے گزار سکتا تھا۔ یہی سوچتا اور چلتا رہا۔ میری داہنی پنڈلی میں آہستہ آہستہ درد بیدار ہونا شروع ہو گیا تھا۔ شاید الکا پنڈلی کو نشانہ کرتے ہوئے پنڈلی میں کہیں کوئی ضرب آ گئی تھی جو وقت گزرنے اور ٹھنڈی ہوا لگنے کے بعد اپنا رنگ دکھا رہی تھی۔

مرکز کا رنگ، خون، دھوئیں اور شور و غل کو پیچھے چھوڑ کر میں متاثرہ علاقے سے باہر آیا تو میں نے سردی کا احساس مٹانے کے لیے ایک سگریٹ سلگا کر ہونٹوں میں دبائی اور اوور کوٹ کے کالر کھڑے کر کے دونوں ہاتھ جیبوں میں اڑس لیے۔ کافی دیر تک چلنے کے باوجود اکا دکا پرائیویٹ گاڑیوں کے علاوہ کوئی ٹیکسی نظر نہیں آئی۔ سردی اور بعید از کیمپ کے سانحے کی وجہ سے سڑکوں پر ہو کا عالم تھا۔ کئی مقامات پر تو تاحد نظر میں اکیلا ہی ذی روح نظر آ رہا تھا۔

میرا ذہن ماؤف ہو رہا تھا اور مجھے کوئی اندازہ نہیں تھا کہ میرا وہ سفر کہاں ختم ہوگا۔ ماریشس میں واضح طور پر اجنبی اور غیر ملکی تھا۔ جب کہ میرے پاس نہ کوئی شناختی کاغذ تھا، نہ سفری دستاویزات۔ اس لیے میں شہر کے کسی ہوٹل کے بارے میں بھی نہیں سوچ سکتا تھا جب کہ اس وقت بندرگاہ کے علاقے میں پہنچنا دشوار تھا۔

میری پنڈلی کا درد رفتہ رفتہ اتنا بڑھ گیا کہ مجھے اپنی پیش قدمی جاری رکھنی دشوار معلوم ہونے لگی اور میں نے نتائج کی پروا کیے بغیر فیصلہ کر لیا کہ جو بھی پبلک پارک سامنے آئے گا باقی ماندہ رات اسی کے کسی گوشے میں گزار لوں گا۔

لیکن قدرت کے اپنے کھیل نرالے ہوتے ہیں۔ میں اپنی تھکا دینے والی جدوجہد سے اکتا کر ہتھیار ڈالنے پر آمادہ ہو چکا تھا اور قدرت میرے لیے مدد کا بندوبست کر رہی تھی جس کا میرے ذہن میں دور دور تک کوئی گمان نہیں تھا۔

اچانک سامنے سے آنے والی کسی کار کی تیز روشنی میرے چہرے پر پڑی تو میں چونک پڑا۔ ادھر دیکھتے ہوئے میں نے محسوس کیا کہ اس کار کی رفتار بھی یکلخت سست ہو گئی تھی۔ پھر کار نے اپنی سمت کا ٹریک بدلا اور رانگ سائیڈ پر میری طرف آ گئی۔ جیب میں پڑے ہوئے ہینڈگن کے دستے پر میری گرفت مضبوط ہو گئی اور میں خود کو ذہنی طور پر کسی ان دیکھے مقابلے کے لیے تیار کرنے لگا۔ کیوں کہ یہ واضح ہو چکا تھا کہ چنگھاڑتی ہوئی وہ سیاہ لیمی کار رینگتی ہوئی میری ہی طرف آ رہی تھی۔

دو دروازوں والی وہ لو میراکو جب میرے قریب فٹ پاتھ کے کنارے رکی تو اس کے انجن کی آواز اس قدر خفیف تھی کہ اس کے اسٹارٹ ہونے کا فیصلہ کرنے کے لیے سماعت پر زور دینا پڑتا تھا۔ کار کے دائیں سمت کی بجائے بائیں سمت والی کھڑکی کا شیشہ نیچے سرکا اور ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھی ہوئی عورت نے سر نکال کر قریب ہی مجھے مخاطب کیا تو بے اختیار میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں کیوں کہ اس کی حسین اور خوش گلو عورتیں میری نگاہ سے کم ہی گزری تھیں۔

"میں صرف انگریزی سمجھتا ہوں مادام!" میں نے کار کی طرف بڑھ کر نرم لہجے میں کہا لیکن ہینڈگن کے دستے پر میری گرفت کمزور نہیں ہوئی تھی۔

اس کی آنکھوں میں چمک ہو کر آئی۔ "غیر ملکی ہو؟"

اس کی نگاہوں میں کوئی ایسا مرموز پوشیدہ تھا کہ میرے ذہن میں سنسنی دوڑنے لگی۔ میرا اثبات کا اشارہ پا کر وہ پھر بولی۔ "مسلح ہو؟"

اس کا انداز مانوس طلب اور جو سر اقرار کا تھا لیکن میری چھٹی حس مجھے اعتراف سے روک رہی تھی۔ میں نے مسکین سی مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "پردیس میں اسلحہ رکھ کر کیا کروں گا۔ اور اس وقت اسلحہ تو در کنار میرے پاس تو ضرورت کی کوئی چیز بھی نہیں رہی ہے۔"

اس کے تیکھے گلابی ہونٹوں پر دوستانہ مسکراہٹ نمودار ہوئی۔ "تو پھر آ جاؤ۔ کچھ دیر باتیں کریں گے۔" اس نے اپنے برابر والی نشست کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔

میرے لیے اس کی وہ پیش کش نعمت غیر مترقبہ سے کم نہیں تھی۔ وہ جو بھی اور جیسی بھی تھی، اس کے عزائم خواہ کچھ بھی ہوں مگر وہ اس وقت مجھے ایک ٹھکانا فراہم کر رہی تھی جو میری سب سے بڑی ضرورت تھی لہٰذا میں کوئی تردد کیے بغیر بونٹ کے آگے سے گھوم کر اس کے برابر والی نشست پر دھنس گیا۔

"حفاظتی بیلٹ باندھ لو۔" اس نے بٹن دبا کر اپنی کھڑکی کا شیشہ چڑھاتے ہوئے کہا اور میں نے فوراً اس کی ہدایت کی تعمیل کی کیوں کہ مجھے معلوم تھا کہ یورپ کے بیشتر ممالک میں حفاظتی بیلٹ باندھے بغیر کسی کار کی اگلی نشست پر سفر کرنا قابل تعزیر جرم تھا۔

نہ صرف وہ کار بہت بیش قیمت اور آرام دہ تھی بلکہ کار چلانے والی بھی اعلیٰ حیثیت کی مالک نظر آتی تھی۔ اس کی انگلیوں میں ہیرے کی انگوٹھیاں جھلملا رہی تھیں اور اس نے نیچے گلے والے سیاہ مخملیں لباس پر فر کا اوور کوٹ پہنا ہوا تھا جس میں وہ کوئی شاہزادی نظر آ رہی تھی۔

خود کار گیئر تبدیل ہوتے ہی اوپیرا کا آٹھ سلنڈروں والا انجن تیزی سے غرایا اور کار چکنی سڑک پر پھسلتی ہوئی اپنے صحیح ٹریک پر چل پڑی۔

کھلی ہوا کے مقابلے میں بند کار میں بیٹھتے ہوئے مجھے گویا نئی حرارت حیات آ گئی تھی مگر مجھے اندازہ ہوا کہ کار میں شراب کی ہلکی سی بو رچی ہوئی تھی۔ اس خاتون کے دہانے سے آنے والی چیونگم کی خوشبو سے شبہ ہو رہا تھا کہ شاید وہ خود ہی سرور میں تھی لیکن اپنی مے نوشی پر پردہ ڈالنے کے لیے اس نے چیونگم کا سہارا لیا ہوا تھا۔

میں مجھ دو قدم زمے کے بارے میں سوچ ہی رہا تھا کہ وہ خود بول
پڑی۔ "مجھے ربیکا وارلنگٹن کہتے ہیں۔ تم مارسیلز میں کتنے دن سے مقیم ہو؟"
"اور میں تنویر ہوں۔" میں نے ٹونی کے بجائے اپنا اصل نام
بتاتے ہوئے کہا۔ "تین چار روز ہوئے ہیں لیکن آج کی تباہی میں سب
کچھ ختم ہو گیا۔ میں جس گھر میں پے اِنگ گیسٹ کے طور پر ٹھہرا ہوا تھا
وہاں کوئی بم آ گرا ہے۔ میں واپس لوٹا تو وہاں دھواں اٹھتے ہوئے
کھنڈرات کے علاوہ کچھ باقی نہیں رہا تھا۔"
"بڑا افسوس ہوا۔" اس نے رسمی لہجے میں کہا۔ پھر یک بیک شوخ
لہجے میں بولی۔ "لیکن وہی حادثہ ہماری ملاقات کا بہانہ بن گیا۔ مجھے
خوشی نہیں ہوئی تم سے مل کر؟"
"ضرور ہوگی۔" میں نے پُریقین مگر معنی خیز لہجے میں کہا۔ "مگر مجھے
بہر حال تو صرف گفتگو ہو رہی ہے اور یہ بھی خاصی خوشگوار ہے۔
اس مہمان خانے پر بم نہ گرا ہوتا تو میں اس وقت اپنی خواب گاہ میں
تمہاری ہی جیسی کسی نازنین کے خواب دیکھ رہا ہوتا لیکن اس حادثے
کے نتیجے میں تمہارا ہم نشین بن بیٹھا ہوں۔"
میں نے محسوس کیا کہ ذرا سی فراغت اور امید میسر آتے ہی میرا
ذہن تیزی کے ساتھ تروتازہ ہونے لگا تھا۔ سلطان شاہ کی فکر اپنی جگہ
تھی لیکن اس کے لیے میں اسی وقت کوئی جدوجہد کر سکتا تھا جب خود
مجھے سر چھپانے کے لیے کوئی ٹھکانا میسر آ جاتا۔ مجھے امید تھی کہ رات
گئے آنکھ لڑانے والی ربیکا کم از کم چند روز کے لیے ضرور مجھے ٹھکانا فراہم
کر سکے گی۔
"اسکاچ پیتی ہو تو رائل سیلوٹ کا آدھا گلاس گلوو کمپارٹمنٹ
میں پڑا ہے۔" اس نے کہا۔ "بوتل سے منہ لگا کر پینا نہیں ہوگا۔ اسی
خانے میں چیونگم کا پیکٹ بھی ہے۔"
"تم کتنی نیک اور مہربان ہو۔" میں نے گلوو کمپارٹمنٹ کھولتے
ہوئے مصنوعیت سے لبریز لہجے میں کہا۔ "جی چاہتا ہے کہ تمہیں بہت
ہی پیار سے پکارا جائے۔"
"تنہائی میں تم مجھے بے تکلفی کے ساتھ میرے پہلے نام سے مخاطب
کر سکتے ہو۔"
"بیبا نہیں مجھے ٹونی کے بغیر دوسرا نام پسند ہے۔" میں نے ایک
گہرا سانس لے کر کہا اور بوتل سے ایک لمبا گھونٹ حلق سے اتار لیا۔
"وہ بھی کہہ سکتے ہو۔" اس نے قدرے ناپسندیدگی کے ساتھ کہا۔
"لیکن اتنا بتا دوں کہ نام کا دوسرا حصہ ہی میرے لیے سوہانِ روح
بنا ہوا ہے لیکن تم اس طرح خوش ہو سکتے ہو تو یوں ہی سہی۔"
"مجھے تو تم نے یہ بھی نہیں بتایا کہ تم مس ہو یا مسز ... قیاس
ہی کر سکتا ہوں کہ وارلنگٹن تمہارے باپ کا نام ہوگا۔" میں نے اسے
خوش کرنے کے لیے جھوٹ بولا حالانکہ یہ بالکل سامنے کی بات
تھی کہ کوئی بھی ناتجربہ کار لڑکی آدھی رات گئے ایک اجنبی مرد کے

کسی اجنبی کو یوں لفٹ نہیں دے سکتی تھی۔
وہ تلخ انداز میں ہنسی۔ "غلط۔ یہ میرا باپ نہیں ہے۔ مگر میں اس
سے شادی کرنے کی غلطی کر بیٹھی۔ چند روز کے ابال کے بعد وہ مجھے
بھی اپنی حسین اور بیش قیمت گاڑیوں کی طرح بے جان سمجھنے لگا۔
جنہیں وہ جب چاہتا ہے استعمال کرتا ہے ورنہ مہینوں صرف نوکر
ہی ان کی رکھوالی کرتے رہتے ہیں۔"
"اوہ! پھر تو تمہیں وارلنگٹن کہہ کر ہی مخاطب کرنا بہتر ہوگا۔ اس
سے زیادہ اپنائیت انگریزی کے کسی لفظ میں نہیں ہے اور بوڑھے
شوہروں کی جوان بیویاں عموماً اپنائیت ہی سے محروم پائی جاتی ہیں۔"
کہتے ہوئے میں نے دوستانہ انداز میں اپنا ہاتھ اس کے کندھے کے شانے
پر رکھ دیا۔
"ہماری شادی کو صرف تین ماہ ہوئے ہیں اور وہ پچھلے آٹھ مہینوں
سے کاروباری دورے پر ہے۔" چند ثانیوں کے بعد وہ اداس لہجے میں
بولی۔ "طویل تنہائی کے عذاب سے اکتا کر آج میں پہلی بار اجنبیت کا لبادہ
اتار کے گھر سے نکلی ہوں۔ میں شہر میں کسی سے دوستی نہیں کر سکتی ورنہ ہر
طرف کہانیاں پھیل جائیں گی۔ اس لیے مجھے کسی بالکل گمنام اجنبی کی
تلاش تھی جس کے ساتھ میں اپنے دل کی بھڑاس نکال سکوں۔ اگر مجھے
کے کانوں میں میرے کسی اسکینڈل کی افواہ بھی پہنچ گئی تو وہ میری زندگی
جہنم بنا دے گا۔"
"تم مجھے بالکل بے زبان پاؤ گی۔ کسی کا دکھ درد بانٹنا ہی انسانیت
کی معراج ہے۔" میں نے ہمدردانہ لہجے میں کہا۔
"تم میرا مضحکہ تو نہیں اڑا رہے؟" ذرا نیو ٹرن لیتے ہوئے اس نے
سڑک سے نظریں ہٹا کر مجھے گھورتے ہوئے عجیب سے لہجے میں سوال کیا۔
"ہرگز نہیں۔" میں نے اپنے پچھلے فقرے کی معصومیت پر خود اپنے
ہونٹ کو کاٹ کر کہا۔ "میں ایسی جسارت نہیں کر سکتا ورنہ تم سے مل کر جتنی
خوشی ہوئی ہے اس سے کہیں زیادہ دکھ بچھڑ کر ہوگا۔"
"بچھڑنا تو ہوگا۔" وہ بولی۔ "اسی ایک خوبی نے مجھے تمہاری
طرف متوجہ کیا ہے۔ وجیہہ اور معقول ہونے سے زیادہ تم دور کی اس
غیر ملکی لگ رہے تھے اور پردیسی جلد یا بدیر چلے ہی جاتے ہیں۔"
"تمہارے شوہر کا کاروبار کیا ہے؟" اپنے تجسس سے مجبور ہو کر
میں دوبارہ اس کے شوہر کا ناپسندیدہ موضوع نکال بیٹھا۔
"آج تک میں نہیں جان سکی۔ ویسے لکھ پتی ہے۔ رات گئے تک
دعوتوں اور پارٹیوں میں لوگوں سے کاروباری ملاقاتیں کرتا رہتا ہے اور
پھر کسی تھکے ہوئے گدھے کی طرح گھر آ کر سو جاتا ہے۔"
"اتنی رازداری سے کام لیتا ہے تو کہیں ہیروئن [illegible]
ممکن ہے۔ اس سے ہر قسم کے کام کی توقع کی جا سکتی ہے [illegible]
معقول آمدنی ہو۔" وہ بے پروائی کے ساتھ بولی۔ "جائز کام کرنے والے

اپنی بیویوں کو اپنی کامیابیوں کے قصے فخر سے سناتے ہیں جب کہ وہ اس موضوع پر مجھ سے بات کرنا بھی پسند نہیں کرتا۔"

میں نے رائل سیلوٹ کی بوتل سے دوسرا گھونٹ لیا تو وہ بھی اپنی طلب پر قابو نہ رکھ سکی میرے ہاتھ سے بوتل لے کر اس نے اپنا وزنا بھرا پھر بڑے بڑے گھونٹ بھرتے ہوئے وہ آتشیں سیال معدے میں اتار لیا۔ تلخی ختم کرنے کے لیے اس نے فوراً ہی دو چار چنگم پیس منہ میں ڈال لیے تھے۔

"فضول باتیں چھوڑو اور یہ بتاؤ کہ مجھ سے مل کر تمہیں مایوسی تو نہیں ہوئی؟" چند شاموں کے بعد اس نے قدرے مخمور لہجے میں سوال کیا اور میں نے بے اختیار اس کا ہاتھ تھام لیا۔

اس کے بدن کا طلسماتی لمس محسوس کرتے ہی میرے وجود میں چنگاریاں سی سلگ اٹھیں اور پھر میں نے انگریزی میں اردو شاعری کی انتہا کر دی جو صورت سے سارے اعضا کا سفر کرتے ہوئے جنونِ ذات پر ختم ہوتی ہے۔

میں دس بجے کے قریب کسلمندانہ انداز میں بیدار ہوا تو ریبکا نہا دھو کر بنی سنوری ناشتے کی میز پر میری منتظر تھی۔ اپنے مخصوص لباس پر کپن اور اسکرٹ باندھے وہ ایک سگھڑ خانہ دار عورت نظر آ رہی تھی۔ اسے دیکھ کر یہ اندازہ لگانا ناممکن تھا کہ پچھلی رات کسی پرانی شناسائی کے بغیر ایک ویران سڑک سے مجھے اپنے گھر لے آئی تھی۔

اس کا وسیع و عریض فلیٹ ایک چار منزلہ عمارت کے گراؤنڈ فلور پر واقع تھا جہاں ریبکا کے ساتھ اس کی معتمد ایک بوڑھی ملازمہ رہتی تھی جو گھر میں صفائی کی ذمے دار تھی۔ کھانے پکانے کی ذمے داریاں ریبکا خود اپنے ذوق و شوق سے سر انجام دیتی تھی جن میں اسے خاص ملکہ حاصل تھا۔

پچھلی رات بوڑھی خادمہ اپنی مالکن کی واپسی کے انتظار میں جاگ رہی تھی۔ ریبکا اپنی چابی سے اپارٹمنٹ کا دروازہ کھول کر اندر پہنچی تو وہ سونے چلی گئی اور مجھے ریبکا اپنی خواب گاہ میں لے گئی۔ جہاں آرائش اور آسائش کے تمام لوازمات موجود تھے۔ باوجود اداسی سی طاری کر رہی تھی۔ اس وقت مجھے اندازہ ہوا کہ انسان کی ذاتی ناآسودگیاں۔۔ گرد و پیش کی بے جان چیزوں کو بھی اسی طرح متاثر کرتی ہیں جس طرح جاندار اپنے ماحول سے اثر قبول کرتے ہیں۔

ذات کر کھانے کے بعد ریبکا نے پینا شروع کر دی۔ وہ تھوڑے سے سرور میں تھی اس لیے اس کے مزاج کی شادمانی مجھ پر بھی اثر انداز ہونے لگی۔ رائل سیلوٹ کی نئی بوتل اور لیوں کے پیمانوں میں غلاف رنگ سیال نشہ سی ہوتی برف نے خواب گاہ کی نیم روشن فضا کو خواب ناک بنا دیا تھا۔ شراب برف کو پگھلاتی رہی اور ریبکا کے سانسوں کی آنچ مجھے موم بناتی رہی۔ اس عالم کیف میں ہم دنیا جہان کے ہر موضوع

پر بات کرتے رہے لیکن اس پوری داستان میں اس کے شوہر کا کہیں ذکر بھی نہیں تھا۔ خود فراموشی کے ان لمحات میں مجھے محسوس ہو رہا تھا کہ باہر فائر کیمپ میں آگ بھڑک رہی تھی جس کے اثرات دور دور تک مارسیلز کے مکانوں اور مکینوں کو خاکستر کر رہے تھے اور اسی آگ کی کچھ چنگاریاں میرے وجود میں سلگ رہی تھیں جو کسی کی بھی لیے دار شخص کے پندار کو مجروح کر سکتی تھیں۔

اس سے آگے جانے وقت کیسے گزرا البتہ میں بیدار ہونے کے بعد کثرتِ مے نوشی کے باوجود خود کو حیرت ناک طور پر ہلکا محسوس کر رہا تھا۔ سر بھاری یا بوجھل پن کا کہیں پتا نہیں تھا جو ایسی محفلوں کے بعد ناگزیر ہوتا ہے۔

میں گرم پانی کے شاور میں دیر تک نہاتا اور پچھلی رات کے بارے میں سوچتا رہا جو اپنے تضادات کی وجہ سے میری زندگی کی عجیب رات ثابت ہوئی تھی جس میں الف لیلوی رنگ نمایاں تھا۔

میں تیار ہو کر ناشتے کی میز پر پہنچا تو ریبکا دیر تک کچھ بولے بغیر پُرسکون آسودہ انداز میں مسکراتی رہی۔ آخر مجھے ہی وہ سکوت توڑنا پڑا۔ "آج رات کی کیا خبر ہے میڈم؟"

"مجھ سے زیادہ تو تمہیں معلوم ہے؟" وہ مسکرائی پھر کہا۔ "رات آمیز لہجے میں بولی۔ "تم نے پینے میں کچھ زیادہ ہی تجاوز کر لیا تھا۔"

"میں اخبار کی بات کر رہا تھا۔" میں نے قہقہہ لگاتے ہوئے کہا۔ "شہر میں اور بھی بہت کچھ ہو رہا تھا۔"

"بڑی دردناک خبریں ہیں۔" میں نے ڈرائیور کو بچانے کے لیے



"تم کب تک قذافی کا مقابلہ برداشت کر سکتی ہو؟"

"میرے اختیار سے باہر کی بات ہے۔ مجھے کسی سے کہنا ہو گا، دیکھو وہ کتنا وقت لیتا ہے۔"

ناشتے کے دوران ہی تازہ شمارہ انگریزی اخبار کا آیا تو ملازمہ نے میز پر پہنچا دیا اور ریکا اپنی کافی ختم کر کے، مجھے اخبار کے مطالعے میں مصروف چھوڑ کر اندر چلی گئی تاکہ فون پر سیرت کا قذافی کے بارے میں کسی سے بات کر سکے۔

اخبار فائر کیمپ کی خبروں سے بھرا ہوا تھا۔ اس واقعے میں مرنے والوں کی مصدقہ تعداد ایک سو ستاسی تھی جبکہ شہر سے متعدد افراد لاپتا تھے اور بہت سی جگہوں پر ملبے میں تلاش کا کام جاری تھا۔ اسپتال زخمیوں سے بھر گئے تھے جن کے لیے ملک کے مختلف حصوں سے طبی امداد مارسیلز پہنچنی شروع ہو گئی تھی۔ ایک سیاہ حاشیے میں کام کی نوعیت پر روشنی ڈالنے والی ایک مختصر خبر دی گئی تھی کہ ایک اہم مشن پر جانے والا فوجی ہیلی کاپٹر نیچی پرواز کے دوران ایک آبادی میں ہلکے راکٹ لگنے کے نتیجے میں تباہ ہو گیا۔ اس حادثے میں پانچ کمانڈو ہلاک اور تین بری طرح زخمی ہوئے۔ تینوں کمانڈو کم بلندی سے پیرا شوٹ جمپ لگانے کی وجہ سے اپنی ہڈیاں تڑوا بیٹھے تھے۔ جب کہ وہی حماقت کرنے والے تین فوجی زمین سے ٹکراتے ہی چل بسے تھے۔ بقیہ دونوں ہیلی کاپٹر کو راکٹ کی زد سے بچانے کی کوشش کرتے ہوئے اس کے ڈھانچے میں پھنس کر جل مرے تھے۔

شناخت نامعلوم کے بارے میں ریکا کی دی ہوئی اطلاع لفظ بہ لفظ درست تھی۔ سرکاری طور پر دی جانے والی اطلاعات کے علاوہ اخبار کے وقائع نگار نے رائے ظاہر کی تھی کہ کمانڈوز کی فضائی مہم غالباً فائر کیمپ کے سانحے کے مجرموں کے خلاف تھی۔ اگر اس کا کوئی اور سبب ہوتا تو مقامی کمانڈر ان خطرناک حالات میں ہیلی کاپٹر کو شہر پر نیچی پرواز کرنے کی اجازت دینے کے بجائے اس مہم کو کسی اور وقت کے لیے ملتوی کر دیتے۔

پورے اخبار میں کہیں بھی شی یا اس کی عالمگیر مجرمانہ سرگرمیوں کے بارے میں ایک لفظ بھی شائع نہیں ہوا تھا۔

پچھلے صفحے پر آخری لمحات میں موصول ہونے والی خبروں میں مختصراً لکھا گیا تھا کہ علاقائی فوجی کمان نے سائنسدانوں کے مشورے سے ایک مخصوص کیمیائی محلول سے بھرے ہوئے آٹھ سو کلو وزنی ڈرم مخصوص بلندی سے فائر کیمپ میں پھینکنے کا فیصلہ کر لیا تھا تاکہ ڈرم نیچے گرتے ہی پھٹ کر وہاں لگی ہوئی آگ کو سرد کر سکیں۔ اس کارروائی کا فیصلہ اس طرح تحریر کیا گیا تھا کہ فیصلہ کیے جانے تک دھماکوں کی شدت اور آگ کی حدت کے باعث فائر کیمپ کی حدود پر متعین عملے کا کوئی فرد زندہ نہیں رہا ہو گا جسے گرائے گئے ڈرم پھینکے جانے سے نقصان پہنچ سکے۔ زندہ بچنے والے اس وقت تک وہاں سے دور نکل آئے ہوں گے۔ فوجی ترجمان کے مطابق مارسیلز کے شہریوں کو مزید کئی گنا جانی اور مالی نقصان سے بچانے کے لیے وہ فیصلہ ناگزیر ہو گیا تھا۔

آخری سطر پڑھ کر میں لرز اٹھا۔ اس کا مطلب تھا کہ فائر کیمپ میں اسلحہ اور گولہ بارود کا اتنا بڑا ذخیرہ موجود تھا جو بے قابو ہونے کی صورت میں پورے شہر کو راکھ کا ڈھیر بنا سکتا تھا۔

وہ انسان کے لیے ایک شرمناک المیہ تھا کہ شرافت، اخوت اور محبت کا درس دینے والے اپنے علاقائی اور بین الاقوامی مفادات کی تکمیل کے لیے بستی بستی آبادیوں کے درمیان بارود خانے تعمیر کرنے پر مجبور ہو گئے تھے۔ وجود اسی لغزش کی بنا پر بھیانک الاؤ کے پر تلے رہتے۔

وہ خبر پڑھتے ہوئے میرے وجود پر کئی بار ملامت کی لہر سوار ہوئی لیکن مجھے میر یا دوریا کے الفاظ یاد آ گئے کہ فائر کیمپ کا ذخیرہ وہاں تباہ نہ ہوتا تو اپنی منزلوں پر پہنچ کر ہزاروں گنا زیادہ تباہی کا باعث بنتا۔ اس حادثے سے یہ اثر ضرور پڑا تھا کہ پورے فرانس کی رائے عامہ آبادیوں کے قریب واقع اسلحے کے مراکز کے خلاف چیخ اٹھی تھی اور یہ مطالبہ کر دیا گیا تھا کہ اسلحہ برآمد کرنے والی بڑی بڑی کمپنیوں کو مارسیلز کی آبادی کے مضافات میں فائر کیمپ قائم کرنے کی اجازت دینے والوں کو بے نقاب کر کے ان کا سخت محاسبہ کیا جائے۔

میں فرانس میں اجنبی تھا لیکن جانتا تھا کہ وہ جذباتی مطالبے وقت کے ساتھ سرد ہو جانے والے تھے۔ دنیا کی آبادی تیزی سے بڑھ رہی تھی۔ شہر بڑے بڑے بادلوں کی طرح ہر سمت میں تیزی سے پھیل رہے تھے اور جو اسلحہ خانے پچھلی صدی میں شہروں اور آبادیوں سے میلوں باہر تھے اب آبادیوں کے وسط میں آ گئے تھے۔ بغیر وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ گولہ بارود کی رینج بھی حیرت ناک طور پر بڑھتی جا رہی تھی۔ راکٹوں سے زیادہ جلتے لانچروں کے ذریعے پھینکے جانے والے میزائل سیکڑوں کلو میٹر کے فاصلے پر تباہی مچا سکتے تھے۔ ایسے اسلحے کے ذخائر اگر دور بھی بنا دیے جائیں تو ان کی ممکنہ تباہی سے انسانی آبادیوں کو محفوظ رکھنا ناممکنات میں سے ہو گا۔ جب تک قوموں اور انسانوں میں جنگ کا جنون باقی ہے، آنے والے دنوں میں فائر کیمپ جیسے حادثات اور تخریب کاریاں ہوتی رہیں گی اور ان کے لیے بڑے ذخائر تعمیر ہوتے رہیں گے۔ جوشیلے نعرے اور جذباتی تقریریں ایسے حالات کو ٹالنے میں کبھی بھی کوئی موثر کردار ادا نہیں کر سکیں گی۔

سلطان شاہ، نوریا اور فائر کیمپ سے میرے وہ تعلق و مسائل اتنے سنگین تھے کہ دوبارہ کرید کر انہیں پھیلانا ناممکنات میں سے تھا۔ اس لیے میں ناشتے کی میز سے اٹھ کر ریکا کی تلاش میں چل دیا۔

وہ ڈرائنگ روم میں ٹیلیفون کے ڈائل پر میری طرف پشت

کیے کروٹ کے بل دراز تھی اور سلیپ پہن کر نہایت رعونت آمیز انداز میں فون پر کسی سے بات کر رہی تھی۔ گفتگو فرنچ میں ہو رہی تھی۔ جو میرے پلے نہ پڑ سکی، لیکن ریبیکا سے محض آدھی رات کی شناسائی کے باوجود مجھے اس شخص سے حسد ہونے لگا، جس سے وہ اتنے دلآویز انداز میں بات کر رہی تھی۔ میں دیر تک یونہی بے آواز قدموں سے بڑھتا رہا اور وہ آخر تک میری آمد سے آگاہ نہ ہو سکی۔ اس کے جسم اور پنڈلیوں کی حرکات و سکنات سے ظاہر ہو رہا تھا کہ ہونے والی گفتگو ریبیکا کے لیے بہت لذت انگیز تھی۔

حسد کی آنچ جب بڑھنے لگی تو میرے دل میں یہ گمان پیدا ہوا کہ وہ جو کوئی تھا، صرف ریبیکا کی آواز سن رہا تھا جبکہ وہ مجسم میرے تصرف میں تھی اور یہ گمان مجھ پر اتنا قوی ہو گیا کہ میں نے ریبیکا پر اپنے حق کے لاشعوری اظہار میں اضطراری طور پر اپنے بدن کا بوجھ اس پر ڈال دیا۔

وہ چونک کر خوف زدہ انداز میں پلٹی، لیکن اس کے منہ سے کوئی غیر معمولی آواز نہ نکلی۔ مجھے دیکھتے ہی اس کی حیرت سے پھیلی ہوئی نگاہیں معمول پر آ گئیں اور وہ مجھے جلدی سے ہونٹوں پر انگلی رکھ کر خاموش رہنے کا اشارہ کرتے ہوئے دوسری طرف سے کہی گئی کسی بات کا جواب دینے لگی۔ میں بے پروائی سے اسے آگے دھکیل کر وہیں اس کے ساتھ بیٹھ گیا۔

کئی منٹ بعد وہ گفتگو ختم ہوئی تو ریبیکا اچھل کر بیٹھ گئی۔ "تم نے تو میرا دم ہی نکال دیا تھا۔"

"اتنی محبت کے ساتھ کس سے پینگیں بڑھا رہی تھیں، ہاں ڈارلنگ؟"

"لو جل گئے۔" وہ میرے طنزیہ لہجے پر قہقہہ لگاتے ہوئے بولی۔ "تم میرے دوست ہو، اس لیے تم سے پوچھ بھی لیا، لیکن تمھارے تیور دیکھ کر میں شرط لگا سکتی ہوں کہ تم میرے شوہر ہوتے تو فون پر اس بے تکلفی کے الزام میں ابھی کھڑے کھڑے طلاق دے دیتے۔"

میں لاجواب ہو کر رہ گیا اور وہ چونک کر بولی۔ "تم فرنچ جانتے ہو؟ ورنہ تمھیں یہ معلوم ہے کہ میں کسی مرد سے بات کر رہی تھی یا کسی عورت سے .... پھر آخر تم میں اتنا حسد کیسے پیدا ہو گیا۔"

"فون پر گفتگو کرتے ہوئے تم اپنے اعضا سے جو شاعری کر رہی تھیں، اس سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ دوسری طرف کوئی مرد تھا اور موضوع محبت۔" میں نے اس کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے کہا۔ "ایسے جذبوں کو زبان کی ضرورت نہیں ہوتی، وہ اپنے اظہار پر خود قادر ہوتے ہیں۔ حسد ہے تو پھر دوسری بات۔"

"تمھارے کاغذات کی بات کرنے کے لیے ڈارلنگ ٹن کا فون آیا تھا۔" وہ سنجیدگی اختیار کرتے ہوئے بولی۔ "بات طویل ہوتے ہوتے گفتگو یوں ہی کافی تیز و دراز ہو گئی۔ میں تو بس یوں ہی ساکت و صامت

لیٹی ہوئی تھی، پھر تم نے لیے ٹھیک ٹھیک اندازہ کیسے لگا لیا؟"

"تمھیں تو پتا تھا، اپنے شوہر کے نام سے، لیکن اس وقت تم اس کے ایک ایک لفظ پر فدا ہوئی جا رہی تھیں۔"

"سچ پوچھو تو آج میں نے پہلی بار اس سے محبت سے بات کی ہے۔ میرے اس رویے پر وہ بھی پھولا نہ سما رہا تھا۔ اس نے بھی اظہار محبت میں کوئی کنجوسی نہیں کی۔ ہماری مختصر سی ازدواجی زندگی میں بستر کے پہلے لمحات تھے، ورنہ خلوت میں بھی وہ چپ چاپ نہ جانے کیا سوچتا رہتا تھا۔" وہ پوری سنجیدگی کے ساتھ مجھے قائل کرنے کی کوشش کر رہی تھی۔

"اور اس کی کوئی معقول وجہ بھی ہو گی؟"

"ظاہر ہے۔" وہ ہنستے ہوئے بولی۔ "جب تک میں اس کی دی ہوئی آزادی کے مقصد سے لاعلم رہی، اس سے چڑتی رہی، لیکن آج میں اس آزادی کا استعمال سیکھ چکی ہوں، اس لیے اس بڈھے خوسٹ پر پیار آ رہا تھا۔ وہ ہر قیمت پر مجھے خوش دیکھنا چاہتا ہے۔ اسے اس سے کوئی غرض نہیں کہ میں اپنی خوشیاں کہاں سے اور کیسے حاصل کرتی ہوں، لیکن وہ انھیں اپنے کھاتے میں جمع کرنے کا خواہش مند ہے۔"

"شاید وہ لوگوں سے یہ سننے کا آرزو مند ہے کہ ڈارلنگ ٹن نے اپنی بیٹی کی عمر کی بیوی کو نوجوانوں سے زیادہ خوش رکھا ہوا ہے۔" میرا لہجہ اس بار بھی غیر ارادی طور پر تلخ ہو گیا۔ "مراسم خوش گوار ہو گئے ہیں تو اب وہ کب تمھارے پاس ہجر کا حساب چکانے واپس آ رہا ہے۔"

"یہی بتانے کے لیے تو اس نے لندن سے فون کیا تھا، معلوم ہوا کہ وہ اس ویک اینڈ تک واپس نہ آ سکے گا۔ اب تم بے فکری کے ساتھ یہاں رہ سکتے ہو۔"

میں نے دل ہی دل میں ریبیکا سے ہار مان لی۔ میں اس کے شوہر کو جوان بیوی کا شکی اور بوڑھا شوہر سمجھ رہا تھا، جبکہ میری رائے قطعی غلط تھی۔ ریبیکا نے اپنے بڈھے طوطے کو صحیح سمجھا تھا۔ ایسا نہ ہوتا تو ریبیکا کے لہجے میں خوشگوار تبدیلی محسوس کرتے ہی اسے بھڑک کر اپنے سارے پروگرام ترک کر دینا چاہیے تھے۔ تاکہ جلد از جلد ریبیکا کی خوشیوں کا سبب دریافت کر سکے، لیکن بقول ریبیکا کے وہ مسلسل اسے ڈھیل دے رہا تھا۔

"اور کاغذات کا کیا رہا؟" میں نے نرم دلی کے ساتھ سوال کیا۔

"کل تک تمھارا برٹش پاسپورٹ آ جائے گا۔ آج کسی وقت ایک تصویر پہنچانا ہو گی۔ ویسے تمھاری اصل قومیت کیا ہے؟"

"پیدائشی برٹش ہوں۔" میں نے فی البدیہہ جواب دیا۔

"رنگ روپ مان بھی لیا جائے تو تمھارے خدوخال برٹش ہرگز نہیں ہیں۔" وہ اشتباہ آمیز لہجے میں بولی۔

"میرے والدین ایشیائی تھے اور میری ولادت سے پہلے کلاسگو میں آباد ہو گئے تھے۔ میرا اصل پاسپورٹ بھی برطانوی ہی تھا۔ بل گیا تو دیکھا دوں گا۔" آخری فقرہ میں نے بڑے خلوص سے ادا کیا تھا۔

تصویر کے لیے میرا گھر سے باہر جانا خطرناک ہو سکتا تھا' اس لیے طے ہوا کہ ریکا اپنے کیمرے سے گھر ہی میں میری تصویر کھینچ لے گی اور تصاویر آ کر رول مکمل کرے گی اور بازار سے پرنٹ بنوا لے گی۔ یہ بات طے ہو جانے کے بعد ریکا نے رقم کے ساتھ ایک رقعہ لکھ کر خادمہ کے ہاتھ ڈرائیور کو بھجوا دیا۔

"اب میرا بھی ایک کام ہے۔" میں نے صوفے پہ دراز ہو کر سگریٹ سلگاتے ہوئے پرسکون لہجے میں کہا۔

"مجھے آج ہر قیمت پہ بندرگاہ کے علاقے میں ایک شراب خانے پہنچنا تھا۔ وہاں جانا تو مشکل ہے۔ سوچ رہا ہوں کہ فون ہی کر لوں۔ اس سلسلے میں تمہاری مدد درکار ہے۔"

"فون رکھا ہوا ہے' جہاں چاہو کر لو۔ اگر کلاسگو میں تمہارے ایشیائی والدین حیات ہیں تو ذرا ان سے بھی میری بات کرا دو۔" وہ میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے شرارتی لہجے میں بولی۔

"وہ مر گئے۔" میں نے متاسفانہ لہجے میں کہا۔ "تمہیں میری بات پہ یقین نہیں آیا۔ کاش وہ زندہ ہوتے اور میں ان سے تمہاری بات کرا سکتا۔ شکی مزاج ڈوارنگشن نہیں بلکہ تم خود ہو۔"

"ہم دونوں سادہ لوح میاں بیوی ہیں' یہی کچھ کہو۔" وہ مجھے چڑاتے ہوئے بولی۔ "اور ہاں' میری کس مدد کی ضرورت ہے تمہیں؟ ابھی مجھے کچھ لینے کے لیے بھی کچھ تیار کرنا ہے۔"

"تمہیں شاید تازہ غذا کی ضرورت پڑ جائے' میں تو رات والی ڈش پہ ہی گزارا کر لوں گا۔"

"بہت مجبوری ہو تم۔" وہ خفت آمیز ہنسی کے ساتھ بولی۔ "مہربانی کر کے اب وہ کام بتاؤ جو ابھی تک تم نے نہیں بتایا۔"

"تم پہ سچ کہہ رہا ہوں' مجھے تازہ باسی جو بھی مل جائے گا' گزارا کر لوں گا۔ میرے لیے زحمت نہ کرنا.... اور ذرا مجھے میکس کے شراب خانے کا نمبر نکال دو۔"

"میکس کا شراب خانہ؟" اس نے منہ بنا کر حیرت سے دہرایا۔ "کیا یہی نام ہے اس شراب خانے کا؟"

"یہ تو مجھے معلوم نہیں۔ وہ چھوٹے درجے کا شراب خانہ ہے اور اس کے مالک کا نام میکس ہے۔"

"اس طرح قیامت تک بھی فون نمبر نہیں مل سکتا۔ ہر شراب خانے کے لیے دستخط جاری ہوتا ہے اور یہ نام اس شخص کے نام پہ درج ہوگا' اسی نام پر فون بھی رجسٹرڈ ہوا ہوگا۔ اس کے بغیر تو پوری ڈائریکٹری چھان ڈالنے پر بھی مطلوبہ نمبر معلوم نہ ہو سکے گا۔"

"سب کچھ ہو سکتا ہے۔ پہلے ڈائریکٹری دیکھ لو' ہو سکتا ہے کہ میرا بتایا ہوا نام ہی مل جائے۔ نہ ملے تو پھر ساحلی علاقے کے کسی بھی شراب خانے سے فون پہ معلوم کر سکتی ہو۔ اول تو کیا فرشتے نا بلد ہوں اور تم خوب بولتی ہو اور اگر فون کرتے ہوئے تم نے اپنے ذہن میں اپنے بوڑھے شوہر کا تصور تازہ رکھا تو تمہاری آواز سن کر کوئی ناقابل سرد مہری کا مظاہرہ نہ کر سکے گا۔"

"تم کہتے جاؤ' جو کہنا ہے۔" وہ ڈائریکٹری اٹھاتے ہوئے بولی۔ "میری طرف سے تمہیں معافی ہے' کیونکہ مجھے اپنی دریافت میں تم ہی سے مدد ملی ہے۔ لیکن تم ڈوارنگشن کی جگہ نہیں لے سکتے۔"

اس کا آخری فقرہ چڑانے والا تھا۔ وہ خود بھی مجھے چڑانا چاہ رہی تھی۔ لہٰذا میں نے اس فقرے کو یوں نظر انداز کر دیا جیسے سرے سے سنا ہی نہ ہو۔ وہ مجھے خاموش پا کر ڈائریکٹری کی ورق گردانی میں مصروف ہو گئی۔

ٹیلی فون ڈائریکٹری میں میکس سے شروع ہونے والا کوئی نام سرے سے موجود ہی نہیں تھا' اس لیے ریکا کے سامنے میری دوسری تجویز پہ عمل کرنے کے سوا کوئی چارہ نہیں رہ گیا تھا۔ پھر اس نے ڈائریکٹری کے اشتہاری صفحات میں شراب خانوں کی فہرست سے بندرگاہ کے علاقے میں واقع چند شراب خانوں کے نمبر نوٹ کیے اور ان پہ باری باری طبع آزمائی کا فیصلہ کر لیا۔ مگر اس کی پہلی کوشش ہی بارآور ثابت ہوئی اور اسے نہ صرف میکس کے شراب خانے کا صحیح نام بلکہ نمبر بھی بتا دیا گیا۔

وہ نمبر میرے حوالے کر کے ریبکا نے وہاں سے اٹھ جانا چاہا۔ لیکن میں نے اسے روک لیا۔ میکس کے بارے میں میں کچھ نہیں جانتا تھا۔ اگر وہ انگریزی سے بے بہرہ ہوتا تو میرے لیے اسے سمجھانا دشوار ہو جاتا۔ ایسے مرحلے پر ریبکا میرے کام آ سکتی تھی۔

تیسری گھنٹی کے بعد دوسری طرف سے کسی نے بھینسے کی طرح غراتے ہوئے ریسیور اٹھایا تھا۔

"گڈ مارننگ۔ میں مسٹر میکس سے بات کرنا چاہتا ہوں۔" میں نے انگریزی میں خلیقانہ لہجے میں کہا۔

"میں مسٹر میکس ہی ہوں۔" اس آواز میں درندگی کی حد تک درشتگی موجود تھی۔ انگریزی بہت شکستہ تھی۔ لیکن غنیمت یہ تھا کہ وہ انگریزی بول اور سمجھ رہا تھا۔ میں نے ہاتھ کے اشارے سے ریبکا کا شکریہ ادا کرتے ہوئے بتایا کہ وہ چاہے تو کچن میں جانے کے لیے آزاد ہے۔

اس نے اپنی جگہ چھوڑ دی۔ لیکن ایک ہاتھ کمر پر رکھے وہیں کھڑی رہی۔ شاید وہ میری اس فون کال کا مقصد جاننا چاہتی تھی۔

"مسٹر میکس! میں لینا جیرالڈ سے بات کرنا چاہتا ہوں۔" میں نے آہستگی سے کہا۔

"اوہ! تم کہاں مرے ہوئے ہو؟ وہ شاید تمہارے ہی بارے میں کئی بار پوچھ چکی ہے۔" میکس کی غراہٹ ابھری۔ "ہولڈ کرو، میں اسے بلواتا ہوں۔"

اس وقفے سے فائدہ اٹھا کر میں نے ریبکا کی طرف دیکھا تو وہ خشمگیں نظروں سے مجھے گھور رہی تھی۔

"تم سکون سے اپنا کام کرو۔" میں نے ماؤتھ پیس پر ہاتھ رکھ کر اس سے خوشامدانہ انداز میں کہا۔ "لینا اسی شراب خانے میں کام کرنے والی ایک گھٹیا لڑکی ہے۔ جو میری مقروض ہے۔ آج اسے میری رقم لوٹانی تھی۔ اسے فون نہ کرتا تو اسے میرا گھر تباہ ہونے کا بہانہ مل جاتا اور وہ میری رقم پی جاتی۔"

"ایسی بازاری عورت کو فون کرنے کے بجائے تم وہ رقم مجھ سے لے سکتے تھے۔" وہ غصے سے بولی۔ "تم نے کبھی اسے کوئی بڑی رقم تو ادھار نہیں دی ہو گی؟"

"تم ٹھیک کہہ رہی ہو۔ لیکن تم میرے بارے میں غلط رائے قائم کر سکتی تھیں۔ میں ہرگز یہ پسند نہیں کروں گا کہ تم مجھے کنگلا سمجھنے لگو۔" میں نے کہا۔ اور وہ غصے میں پیر پٹختے ہوئے وہاں سے چلی گئی۔

اسی لمحے فون پر ویرا کی آواز سن کر میں نے ماؤتھ پیس سے ہتھیلی ہٹا لی۔

"تم خیریت سے تو ہو نا؟" ویرا تشویش زدہ لہجے میں بول رہی تھی۔ "وہاں سے نکل کر تم ایسے بھاگے کہ ہم دونوں دیکھتے ہی رہ گئے اور تم بھیڑ میں کہیں گم ہو گئے۔" وہ اردو میں بول رہی تھی۔

"میں خیریت سے ہوں اور ایک مہربان مقامی عورت کے فلیٹ میں ہوں۔" میں نے اردو میں کہا۔ "اگر کسی لمحے میرے لب و لہجے پر شک آجائے تو اسے نظر انداز کر دینا۔ وہ بہت حاسد اور ملکیت پسند عورت ہے۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ وہ تم پر عاشق ہو گئی ہے۔" ویرا کی آواز میں رقابت کی کھنک نمایاں تھی۔

"فضول باتیں مت کرو اور یہ بتاؤ کہ سلطان شاہ کہاں ہے؟" میں نے اس کا تبصرہ گول کرتے ہوئے کہا۔

"پتا نہیں وہ کہاں ہو گا۔" اس کی آواز بجھ سی گئی تھی۔ "وہ میرے ساتھ ہی تھا کہ قریب ہی گرنے والے ایک بم کا ٹکڑا لگنے سے اس کا بازو زخمی ہو گیا۔ بعد میں ایک امدادی جماعت والے اس کے خون میں تر کپڑے دیکھ کر اسے زبردستی ایمبولینس میں ڈال کر لے گئے۔ اس میں زخمیوں کو بُری طرح بھرا جا رہا تھا۔ اس لیے بہت کوشش کے باوجود ساتھ نہیں جا سکی۔ پتا نہیں وہ کس اسپتال میں ہے۔ اس کے لیے میں دسیوں اسپتالوں میں فون کر چکی ہوں لیکن اس کا کوئی سراغ نہیں مل رہا۔"

"تمہیں معلوم ہے کہ سخت انتظامی احکامات کے بعد شناختی کاغذات کے بغیر میرا باہر نکلنا خطرناک ہو سکتا ہے۔ اس لیے تم ہی کو سلطان شاہ کا پتا لگا کر دیکھ بھال کرنی ہے... اور تمہارا قیام کہاں ہے؟"

"میں ابھی کوششوں میں لگی ہوئی ہوں اور میکس کے شراب خانے کی اوپری منزل پر ایک تنگ اور سیلن زدہ کمرے میں ٹھہری ہوئی ہوں۔ سلطان شاہ کے زخمی ہونے کے بعد رقم کا تھیلا میں نے لے لیا تھا۔ اس میں سے ایک خطیر رقم دے کر میں نے میکس کو رام کیا ہے۔ وہ بہت لالچی ہے اور سمجھ رہا ہے کہ میں کہیں ڈاکا ڈال کر روپوش ہونے کے لیے اس کے پاس آپہنچی ہوں۔ لیکن اب میں کسی ہوٹل میں منتقل ہو جاؤں گی۔"

"تم اپنی مرضی کی مالک ہو۔ لیکن میرا خیال ہے کہ فی الحال میکس کے پاس ہی رہو تو بہتر ہے۔ رابطے اور مشوروں میں آسانی رہے گی۔ انتظامیہ کی تازہ مہم کے نتیجے میں ہوٹلوں وغیرہ کا ماحول اس وقت خطرناک رہے گا۔"

"ٹھیک ہے۔" اس کی مختصر سی آواز سنائی دی۔ "تم اپنی نئی گرل فرینڈ کے ساتھ عیش کرتے رہو اور میں میکس کی گندی کوٹھری میں سڑتی رہوں۔ ویسے نمبر کیا ہے تمہاری چہیتی کے فون کا؟"

"تم میری مجبوری کو اچھی طرح سمجھتے ہوئے بھی بکواس کیے جا رہی ہو۔ معمولی شکل وصورت کی عورت ہے۔ اگر میں حالات کے چنگل میں پھنسا ہوا نہ ہوتا تو شاید اس کی طرف دیکھنا بھی گوارا نہیں کرتا۔ تم یہاں کا فون نمبر نوٹ کر لو۔ لیکن یہ صرف ہنگامی صورت حال میں ہی استعمال کرنا۔" ریبکا کی شکل وصورت کے بارے میں غیر

جھوٹ بولتے ہوئے میں نے انسٹرومنٹ پر لکھا ہوا نمبر اسے دہرا دیا۔
"پھر بھی تمہیں مجبوراً اس کی دو بول کرنا پڑ رہی ہوگی۔ جب تک تمہارے کاغذات تیار نہ ہو جائیں یا انتظامیہ نہ اپنے ہوٹل کا بل واپس نہ لے، تمہیں یہ سزا تو برداشت کرنا ہی ہوگی۔" اس کا لہجہ بدستور طنزیہ تھا کیونکہ آخر کار وہ ایک عورت ہی تھی۔ ژان میرسیا لوف نے عمل دخل سے اسے نسوانیت سے عاری بنا دیا تھا۔ لیکن اس کے جذبوں کی تربیت نہیں کر سکا تھا۔ ویرا اپنی ساری آن اور دکھ کے باوجود محض ایک عورت ثابت ہو رہی تھی۔ جو نجی اور ذاتی معاملات میں اپنی کسی ہم جنس کی شرکت کسی قیمت پر گوارا نہیں کر سکتی۔ مجھے دربانے وہ کیوں اپنے ذاتی خانے کی چیز تصور کرنے لگی تھی۔ حالانکہ غزالہ کے ساتھ میرے گہرے قلبی تعلق سے دنیا میں کوئی عورت باخبر تھی تو وہ صرف ویرا ہی تھی۔
"میرے کاغذات کے لیے وہ کوشش کر رہی ہے، شاید کل تک تیار ہو جائیں۔" میں نے اس سے مزید بحث میں الجھنے کے بجائے تھکی ہوئی آواز میں کہا۔
"تاکہ اسے تمہارے ساتھ باہر گھومنے اور تفریح کرنے کی آزادی مل سکے۔" ویرا نے اس معاملے میں بھی ریبکا کی بدنیتی کا جواز تلاش کر لیا۔
"جو چاہو فی الحال سمجھتی رہو۔ لیکن میں اتنا بتائے دیتا ہوں کہ کاغذات ملنے کے بعد میں ایک سیکنڈ بھی یہاں نہیں رکوں گا۔ میری رہائش کا متبادل بندوبست تم ہی کو کرنا ہوگا۔" میں نے زچ ہو کر کہا۔
"کون ہے وہ ہے یا غیر شادی شدہ؟" اس کا تجسس رہ رہ کر لفظوں کا روپ دھار رہا تھا۔
"وہ شادی شدہ اور ایک معزز شخصیت کی بیوی ہے۔ ڈارلنگٹن کی شہرت میں خاصی ساکھ بنی ہوئی ہے۔" میں نے کہا۔
"ڈارلنگٹن!" نام سنتے ہی ویرا بری طرح چونکی تھی۔ "وہی پینسٹھ سالہ بڈھا تو نہیں، جس نے تین ماہ پہلے ایک چھبیس سالہ لڑکی سے شادی کی ہے؟"
میرے دل کی دھڑکنیں یکلخت سست پڑنے لگیں۔ یہاں بھی ویرا کی شناسائی نکل آئی تھی اور وہ بھی طرح ریبکا کے بے مثال حسن و جمال سے واقف رہی ہوگی۔ میں نے نیم دلی سے اقرار کر لیا۔ "تفصیل کا مجھے علم نہیں، لیکن میرا اندازہ ہے کہ تم درست کہہ رہی ہو۔"
"اور تم اس کی بیوی کو معمولی شکل و صورت والی بتا رہے تھے۔" ویرا کا لہجہ یکلخت تیز اور ملامت آمیز ہو گیا۔ "شاید اس نے یہ نہیں بتایا کہ وہ مسلسل دو سالوں تک مقابلہ حسن میں مس مارسیلز کا خطاب حاصل کر چکی ہے۔ تم کس قدر جھوٹے اور خود پرست ہو گئے ہو جہانزیب!"

"حسن صرف صورت کا نہیں، سیرت کا بھی ہوتا ہے۔" لاجواب ہونے کے بجائے میں ڈھٹائی کے ساتھ فلسفیانہ جملوں پر اتر آیا۔
"تم نے اس کی صورت پر نہیں، سیرت پر تنقید کی تھی۔ وہ حد سے زیادہ بے شرم عورت ہے۔ میرا خیال ہے کہ تم جیسا آدمی بھی خلوت میں اس سے گھبرا کر بھاگ نکلے گا۔"
"لیکن مبارک ہو کہ تم ڈٹ گئے ہو۔" وہ صورت اور سیرت کو بھول کر نئے نکتے میں الجھ گئی اور میں نے جان آسانی سے چھوٹ جانے پر خدا کا شکر ادا کیا۔ وہ کہہ رہی تھی۔ "میں تو بس اتنا جانتی ہوں کہ دنیا کی ہر عورت جس مرد کو چاہے، عمر بھر کے لیے نہ سہی، چند دنوں یا چند گھنٹوں کے لیے ضرور حاصل کر لیتی ہے۔ جب کہ ہزاروں مرد دن رات اپنی پسند کی عورتوں کا طواف کرتے ہوئے بھی انہیں چھونے تک کی حسرت پوری نہیں کر سکتے۔ یقیناً تم نے نہیں بلکہ اس عورت نے تم پر جال ڈالا ہوگا۔ ورنہ تم اتنی آسانی سے اس کے فلیٹ میں نہیں پہنچ سکتے تھے۔"
"جو ہونا تھا وہ ہو گیا۔ حقیقت یہ ہے کہ اب میں اس کے ساتھ ہوں اور شاید مزید بیس چالیس گھنٹے رہنا پڑے۔ مگر تم یہ بتاؤ کہ مارسیلز کے اس مالدار بوڑھے کو کیسے جانتی ہو؟"
"اب تمہیں اصل بات کا دھیان آیا ہے۔" ٹیلیفون پر اس کی غرور آمیز اور قدرے ہیجانی ہنسی کی آواز ابھری۔ "تمہیں اس کی حقیقت کا علم ہو جائے تو اس فلیٹ میں، جس مارسیلز کی زلفوں کے سائے میں رہنے کے بجائے کسی اندھے کنوئیں میں چھلانگ لگانے پر تیار ہو جاؤ گے۔"
"تفصیل بھی تو کچھ۔" میں نے اپنی ریڑھ کی ہڈی میں سنسناہٹ محسوس کرتے ہوئے اضطراری لہجے میں کہا۔
"وہ جنوبی فرانس کا واحد ڈان مین ہے۔" ویرا کی فاتحانہ سرگوشی سنائی دی۔ "چھوٹے چھوٹے بھیدوں سے بچتے بچاتے بے خبری میں تم خود ہی بڑے جال میں جا گرے ہو۔ نام کیا ہے اس عورت کا؟"
"ریبکا!" میرے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی آواز نکلی۔
"ہو سکتا ہے کہ ریبکا اس کھیل میں اپنے شوہر کی شریک ہو اور اس نے تمہیں پہچان کر گھیرا ہو۔" وہ کہتی گئی۔ "یہ فیصلہ تم ہی کر سکتے ہو کیونکہ صرف تم کو معلوم ہے کہ وہ تم سے کہاں اور کن حالات میں ٹکرائی تھی۔ شاید تمہیں کوئی کسی کی بیوی اور شوہر نہیں ہوتا۔ تنظیم کے مفاد پر ہر چیز داؤ پر لگا دی جاتی ہے۔ بالکل اسی طرح جیسے تم جیسے خطرناک دشمن کو قید کرنے کے لیے مس مارسیلز طشتری میں سجا کر تمہاری سیج پر ڈال دی گئی۔"
خوف سے میرے بدن کے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔ ویرا نے حالات کی جو منظر کشی کی تھی وہ بہت بھیانک تھی۔ مجھے اچانک یہ محسوس ہونے لگا جیسے ڈارلنگٹن لندن میں نہیں بلکہ اسی فلیٹ

میں کہیں موجود ہو اور پراسرار آنکھوں سے ہمیشہ میری نگرانی کر رہا ہو۔
شاید وہ میرے ساتھ بلی اور چوہے کا کھیل کھیل رہا تھا اور مجھ پر
آخری وار کرنے سے پہلے اپنے جال میں اچھی طرح تھکا لینا چاہتا
تھا تاکہ جب وہ میرے مقابل آئے تو میرے توانا جسم کے مقابلے
میں اس کی بوڑھی ہڈیوں کو زیادہ مشقت برداشت نہ کرنا پڑے۔
مجھے نکالنے کے لیے چارا اس نے ربیکا کو بنایا تھا۔

گزرے ہوئے واقعات میرے ذہن میں کسی فلم کی طرح
چلنے لگے۔

ربیکا جیسی حسین اور گداز بدن والی دوشیزہ کے لیے مارسیلز میں
یقیناً چاہنے والوں کی کمی نہ رہی ہوگی۔ وہ جب چاہتی اپنے ایک
اشارے پر اسکول یا بچپن کے ساتھیوں میں سے کسی کو راز داری
کے ساتھ اپنا بندۂ بے دام بنا سکتی تھی۔ لیکن اپنے کہنے کے مطابق
اس نے اپنے شوہر سے بغاوت کا فیصلہ کر کے کسی اجنبی کے وجود
میں پناہ لینے کا فیصلہ کیا۔ شہر کی ایک ویران سڑک پر مجھ سے
ملاقات کا وہ جواز بالکل بودا اور بھونڈا تھا لیکن ربیکا کے فسوں خیز
حسن اور جوبن میری رگوں نے میری کھوپڑی پر بہت حاوی اور میں
اسے سچ سمجھ بیٹھا۔ لیکن ویرا نے لمحہ بھر میں وہ ساری برف
پگھلا دی تھی۔

پھر ربیکا نے اپنے شوہر کی کاروباری مصروفیات کے بارے میں
میرا ہر سوال خوبصورتی سے ٹال دیا۔ حالانکہ اس نے اپنی مرضی سے عمر
کے واضح فرق کے باوجود ڈارلنگٹن سے شادی کی تھی۔ اس بارے میں
ربیکا کی بے خبری اس وقت مجھے ناقابل قبول نظر آ رہی تھی۔ جب ایک
جوان سال دوشیزہ اپنے سے کئی گنا عمر والے مرد سے شادی کا فیصلہ
کرتی ہے تو شعوری یا لاشعوری طور پر مرد کے کاروبار اور مالی استحکام
کے بارے میں ضرور پورا اطمینان کرتی ہے۔ اس کے پس پردہ یہ
فطری خوف لاحق ہوتا ہے کہ شادی کے کچھ ہی عرصے بعد بڈھا مر گیا
تو عورت کا مستقبل کیا ہوگا۔ وہ پُرسکون، خود مختار زندگی گزار سکے
گی یا اسے اپنی ضروریات کے لیے دوسروں کا دست نگر رہنا پڑے
گا۔ مجھے یقین ہونے لگا کہ ربیکا اپنے شوہر کی غیر قانونی حرکتوں اور
جرائم سے پوری طرح آگاہ تھی۔ لیکن مجھے اندھیرے میں رکھنا چاہ رہی
تھی تاکہ میں رسیاں تڑا کر اس کے چنگل سے فرار ہونے کا فیصلہ نہ
کر بیٹھوں۔

تیسری کھٹکنے والی بات ان دونوں کا ناقابل فہم باہمی رویہ تھا۔
ربیکا مجھ سے ملی تو اپنے شوہر سے شاکی تھی اور اس میں دنیا جہان
کی خرابیاں گنوا رہی تھی جن سے تنگ آ کر وہ بغاوت پر آمادہ ہوئی
تھی۔ لیکن جب میں نے اس کو لاعلمی سے توقع کے برعکس انداز
میں عہد و پیمان وفا باندھتے ہوئے رنگے ہاتھوں پکڑ لیا تو اس نے نہایت
مکاری کے ساتھ ڈارلنگٹن کی دی ہوئی آڈیو ٹیپ کا استعمال اور

عدم استعمال کا فلسفہ تراش کر اس تبدیلی کی ساری ذمہ داری میرے
اوپر ڈال دی۔ جسے میں نے تسلیم بھی کر لیا۔ لیکن ویرا کے انکشافات
کے بعد یہ اندازہ ہو رہا تھا کہ ربیکا کے تعلقات اپنے شوہر سے کبھی
بھی کشیدہ نہیں رہے تھے اور اگر تنگ رنگے ہاتھوں اس کی سمت کوئی
دشمن لپکتا تو وہ بعد میں بھی اپنے شوہر سے بے وفائی اور بغاوت کا اعلان
کرتے ہوئے مجھے احمق بنا رہی تھی اور شاید ڈارلنگٹن اسی کے ہاتھوں
آخر کار مجھے ذبح کرا دیتا۔

ڈارلنگٹن تنظیم کے بااختیار رکنوں میں سے ایک تھا اور تنظیم
میں وہ منصب کسی کو آسانی سے نہیں ملتا تھا۔ اس نے یقیناً اپنی
بے پناہ محنت اور قربانیوں سے وہ مقام حاصل کیا تھا اور اگر اس
اعزاز میں ترقی کے لیے اسے دو چار دلالوں کے لیے اپنی حسین و جمیل بیوی
کو بے وفائی کی اداکاری پر مجبور کرنا پڑا تھا تو مغرب کے آزاد معاشرے
اور کسی جرائم پیشہ تنظیم میں رہتے ہوئے اس کے لیے یہ ناگوار نہیں
تھی تو ناسور بھی۔ نیلے رستا ہوا ناسور۔ جس کے سر پر اس نے
ڈان مرسیا کو کے روپ میں خود اپنی سگی بیٹی کی جنگ کے سودے کر
کے اسے ملے دوری کی تربیت دی تھی تاکہ عورت ہونا کسی بھی
اس کی راہ کا پتھر نہ بن سکے۔ جب ڈارلنگٹن تو مجھی لائیڈ یا ڈان مرسیا تو
سے بہت کم تر تھا اور ربیکا سے اس کا رشتہ بھی بہت کمزور تھا۔

اس پوری کہانی میں ویرا کی کہی ہوئی ہر بات حماقت آمیز
تھی۔ جھنجھلاہٹ ہو رہی تھی تو بس اس بات کی کہ ہنگامی حالات میں میرے
بے سوچے سمجھے فرار کے بعد آخر ربیکا اسی رات کیسے براہ راست مجھ
سے کیسے آ ٹکرائی۔ اس واقعے کو اگر میری بدنصیبی یا محض اتفاق سمجھ
کر قبول کر لیا جاتا تو ویرا کی کہانی مکمل تھی۔

چند لمحوں میں یہ ساری تصویر میرے ذہن میں مکمل ہو گئی۔
"کہاں کھو گئے؟" میری طرف سے سکوت محسوس کر کے ویرا
نے ٹوکا۔

"تمہارے انکشاف نے ذہن شل کر کے رکھ دیا ہے۔ یہ
بتاؤ کہ اب کیا کیا جائے۔ یہ عورت مجھے آسانی کے ساتھ اپنے جال
سے نہیں نکلنے دے گی۔" میں نے دھیمی آواز میں کہا۔

"میں تو بس ایک ہی مشورہ دے سکتی ہوں۔ شاید تم بھی ان
ہی خطوط پر سوچ رہے ہو۔" اس کا لہجہ تجسس آمیز تھا۔

"میں کچھ نہیں سوچ رہا۔ میرا ذہن ماؤف ہو کر رہ گیا ہے۔ تم
بتاؤ کہ کیا فیصلہ کرنا چاہیے؟"

"اس سے پہلے کہ زہریلی ناگن تم کو ڈسے، تم پیش قدمی کر کے
اس کا سر کچل دو۔" ویرا کی آواز میں بجلی سی لذت کی چاشنی پیدا ہو
گئی۔ جیسے وہ ربیکا کے قتل کا فریضہ اپنے ہاتھوں سے انجام دے رہی
ہو۔ "ڈارلنگٹن کے سامنے آنے سے پہلے تمہیں یہ کام پورا کرنا ہوگا۔"
"ڈارلنگٹن نے اسے آج ہی لندن سے فون پر بتایا ہے

وہ ایک دم ہی چونک پڑی۔ ”میں سمجھ گئی۔ تم کو سکیں کے شراب خانے میں کام کرنے والی اس لڑکی نے مجبور کیا ہوگا جو تم سے رقم اینٹھتی رہی ہے۔ تم نے اسے بتا دیا ہوگا کہ اب تم میرے ساتھ رہ رہے ہو۔ وہ یہ کیسے برداشت کر سکتی ہے کہ ایک سونے کا انڈا دینے والی مرغی اتنی آسانی کے ساتھ اس کے ہاتھ سے نکل جائے۔ کچھ تم نے اسے بتایا ہوگا، باقی نمک مرچ اس نے لگا دیا۔“

”تم نے ڈارلنگٹن کے پاس کبھی سلور آلو دیکھی ہے؟“ آخر کار میں نے اس کا تبصرہ نظرانداز کرتے ہوئے اس سے وہ اہم ترین سوال بھی کر ہی ڈالا۔

”یہ کیا چیز ہے؟ میں تمہیں ایک بار پھر بتلا رہی ہوں کہ اس کے ذاتی معاملات کے بارے میں، میں بالکل اندھیرے میں ہوں۔ مجھے کچھ معلوم نہیں کہ وہ کہاں جاتا ہے اور کن لوگوں سے ملتا ہے۔“

”سلور آلو پاؤنڈ اسٹرلنگ کے برابر ایک گول طلائی سکہ ہے جس پر خالص چاندی سے دونوں طرف ابھری ہوئی نیم وا انسانی آنکھ ڈھلی ہوئی ہے۔“ میں نے نیم گن کی موجودگی اور ریکا کی غیر متوازن ذہنی حالت کے پیش نظر اپنی جیب سے سلور آلو نکالنے کی کوشش کیے بغیر تفصیلات لہجے میں کہنا شروع کیا۔

”وہ تو سونے کی چین میں پڑا ہوا ایک عجیب سا لاکٹ بہت خوبصورت پینڈینٹ ہے جسے وہ ہر وقت لباس کے نیچے گلے میں پہنا رہتا ہے۔“ وہ میری بات پوری ہونے سے پہلے ہی اضطراری لہجے میں بول پڑی اور میرے دہانے سے بے اختیار ایک گہرا سانس آزاد ہو گیا۔

”تم واقعی بے قصور ہو۔“ طویل جھجک خاموشی کے بعد میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ ”تمہاری بدقسمتی صرف اتنی ہے کہ ناواقفیت میں تم مجرموں کی عالمی تنظیم کے ایک اہم رکن سے شادی کر بیٹھی ہو اور وہ سب میرے لہو کے پیاسے ہیں۔ تم اتفاقاً مجھ سے ٹکرائیں لیکن حقائق سامنے آنے پر میں یہ سوچنے پر مجبور ہو گیا کہ تم اپنے شوہر کی شریک کار ہو۔“

”یہ لو!“ اس نے اچانک نیم گن کا سیفٹی کیچ چڑھا کر اسے میری طرف اچھال دیا۔ ”اور اب اس جرم کی پاداش میں میرا بھیجا بھی اڑا دو تب بھی مجھے تم سے کوئی شکوہ نہ ہوگا۔“ رندھی ہوئی آواز میں اپنی بات پوری کرتے ہی وہ اپنا چہرہ دونوں ہاتھوں میں چھپا کر بلک بلک کر رو پڑی۔

میں اپنی جگہ سے ہلے بغیر نیم گن اپنی جیب میں ڈال کر کسی احمق کی طرح اپنا سر کھجانے لگا۔ میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ ریکا کی دلجوئی کرکے اسے خاموش کرانے کی کوشش کروں یا اسے اکیلا اسی حالت میں چھوڑ کر باہر نکل جاؤں تاکہ وہ اپنے دل کی بھڑاس نکال سکے۔

معاف کر دینا مجھے۔ شاید وہ لڑکی بھی میری طرح قسمت کی ماری تھی جو کسی وقت میرے پاس آ بیٹھی تھی۔ جھنجھلاہٹ کی آواز سن کر ریکا نے سر اٹھایا تو ان چند ہی لمحوں میں اس کی نازک اور غزالی آنکھیں سرخ اور متورم ہو چکی تھیں اور پورا چہرہ آنسوؤں میں بھیگا ہوا تھا۔ مجھ سے نگاہیں چار ہوئیں تو اس کی آنکھوں میں ملامت آمیز شکوہ چھلکتا نظر آ رہا تھا۔ میں نے اس کی نظروں کی تاب نہ لا کر سر جھکا لیا۔ میں نے واقعی اس کے ساتھ زیادتی کی تھی۔

”جاؤ، جا کر تم ہی دیکھو کہ کون آیا ہے۔“ اس نے بھرائی ہوئی عقیلی آواز میں کہا۔ ”میں اس حالت میں کسی کے سامنے جا کر خود کو تماشا نہیں بناؤں گی۔“

میں ایک لفظ بھی کہے بغیر دبے قدموں خواب گاہ سے نکل گیا۔ داہداری میں ہی بوڑھی خادمہ مل گئی جس کے ہاتھ میں آنے والے کا کارڈ دبا ہوا تھا۔ میں نے ملازمہ کو اشارے سے روک کر کارڈ اس کی انگلیوں سے لے لیا اور اس پر گیری ہارٹ لکھا ہوا دیکھ کر میرے فرشتے کوچ کر گئے۔

سادہ کارڈ پر نام کے علاوہ کچھ بھی نہیں چھاپا گیا تھا۔ بوڑھی ملازمہ غرشتے میں مجھے کچھ بتانے کی کوشش کر رہی تھی لیکن اس لمحے میرا ذہن اچانک خلا میں پرواز کرنے لگا تھا۔ ویلما کی بات نہ مان کر شاید میں نے اپنی زندگی کی بدترین غلطی کی تھی کیونکہ مجھے اچھی طرح یاد تھا کہ گیری ہارٹن کا سفاک چیف تھا جس سے میرا ریکا کے مکان پر فون کے ذریعے ویلما کی بات ہوئی تھی۔

میری نظروں میں ریکا کا چہرا ابھرا، روتا ہوا چہرہ ابھر آیا جس میں سرخ اور متورم آنکھوں سے آنسوؤں کی لڑیاں بہہ رہی تھیں اور میں اپنی مٹھیاں بھینچ کر رہ گیا۔ گیری کی وہاں آمد اس بات کا ثبوت تھی کہ شیکی والوں کو میرا سراغ مل چکا تھا اور میرا ٹھکانا شریک کر دیا گیا تھا۔ ان تک یہ خبر صرف ریکا ہی پہنچا سکتی تھی، ورنہ پورے شہر میں کسی کو علم نہیں تھا کہ میں کہاں روپوش تھا۔

جو ہونا تھا وہ ہو چکا تھا۔ اس پر اپنی ذہنی توانائی برباد کرنے کے بجائے مجھے تن بہ تقدیر ہو کر آنے والے غیر یقینی حالات کا سامنا کرنا تھا۔ میں جیب میں پڑی ہوئی نیم گن کے دستے پر اپنی گرفت مضبوط کرتے ہوئے گیری کے استقبال کے لیے دروازے کی طرف بڑھ گیا۔

بوڑھی ملازمہ مجھے یوں حیران نظروں سے دیکھ رہی تھی جیسے اسے میری دماغی صحت پر شبہ ہو۔

**جیمز** ڈارلنگٹن کا ایک سرگرم اور اہم کارندہ تھا جو اپنی خدمات کی بنا پر شمالی فرانس میں واقع آل میک ورے پر فائز تھا۔ ریکا اس کی بیوی تھی جو بظاہر اتفاقاً مجھ سے ٹکرائی تھی اور اپنی رفاقت کا یقین دلا کر ڈارلنگٹن کے مکان میں

بے کار تھی۔ دوسرا یہ کہ مجھے سمجھانا چاہا کہ وہ اتفاق نہیں تھا بلکہ ربیکا نے دانستہ مجھے اپنے جال میں پھانسا تھا لیکن ربیکا سے بات کرنے کے بعد اس کے لہجے کی بے ساختگی اور چہرے کی معصومیت کی بنا پر مجھے اس کی بے گناہی کا یقین آ گیا اور اب مارسیلز میں شی کا مقامی چیف گیری ہارٹ ربیکا کے فلیٹ کے دروازے پر موجود تھا جس کا صاف مطلب تھا کہ شی والوں کو اس فلیٹ میں میرے قیام کی اطلاع مل چکی تھی اور اس کے ساتھ مجھ پر ہاتھ ڈالنے کی کوششوں کا آغاز ہو چکا تھا۔

اس وقت میں دوبارہ ربیکا سے کوئی بات نہیں کر سکتا تھا۔ مجھے ہر حال میں گیری ہارٹ کا سامنا کر کے اپنے طور پر صحیح فیصلے کرنے تھے ورنہ مسز ڈارلنگٹن کا وہ فلیٹ میرا مقبرہ بن سکتا تھا۔

ذہن میں پیدا ہونے والے خیالات کی یلغار میں میں نے آہستگی سے فلیٹ کا دروازہ کھول دیا اور محسوس کیا کہ آنے والا دروازے کے پیچھے میرا چہرہ دیکھتے ہی تھوڑا سا مضطرب نظر آیا تھا۔

وہ مضبوط جسم والا ایک دراز قامت اور خوش پوش شخص تھا جس کے چہرے کی جھریوں سے تھکن ظاہر ہوتی تھی جیسے وہ ان دنوں کثرت سے نیند پوری نہ کر رہا ہو۔ اس کی آنکھیں چمکیلی اور تیز تھیں جن میں ذہانت کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی تھی اور وہ میرے چہرے پر مرکوز ہو گئی تھیں۔ اس وقت ان نگاہوں میں تحیر آمیز تجسس کے ساتھ ہی شبہات کی پرچھائیاں بھی لرز رہی تھیں لیکن اس سے فوری طور پر کسی اشتعال انگیز رد عمل کی امید نہیں تھی۔

نگاہیں چار ہونے کے بعد ہم دونوں چند ثانیوں تک ایک دوسرے کو حریفانہ انداز میں گھورتے رہے پھر اچانک ہی اس کے ہونٹوں پر نرم تبسم نمودار ہوا جس نے کشیدگی کا احساس بڑی حد تک کم کر دیا پھر اس نے فرنچ میں کچھ کہنا چاہا لیکن میں نے ہاتھ اٹھا کر معذرت آمیز انداز میں اس کی بات کاٹ دی۔

"مجھے افسوس ہے کہ میں فرنچ جیسی میٹھی اور محبت آمیز زبان سے نابلد ہوں۔ میرے ساتھ تمہیں انگریزی میں بات کرنا ہوگی۔ بہتر ہوگا کہ پہلے تم اندر آ جاؤ۔ باتیں بعد میں بھی ہو سکتی ہیں۔" میں نے اس کے لیے راستہ چھوڑتے ہوئے پیشکش کی لیکن وہ جھجکا اور بے یقینی کے عالم میں دہلیز پر کھڑا رہا۔

"اگر میں غلطی پر نہیں ہوں تو یہ فلیٹ مسز ربیکا ڈارلنگٹن کا ہے؟" اس نے انگریزی میں استفسار کیا۔

"میں نے اسے بے دخل کر کے فلیٹ پر قبضہ نہیں کیا ہے بلکہ میں اس کا مہمان ہوں۔" میں نے ہلکا سا قہقہہ مار کر خود کو صورت حال کی طرف سے بے پروا ظاہر کرنے کی نیت سے کہا۔ "تم بے فکری کے ساتھ اندر آ سکتے ہو۔ مسز ربیکا کی طبیعت اس وقت کچھ ناساز ہے شاید چند منٹ بعد وہ خود تم سے مل سکے گی۔"

وہ چوکھٹ عبور کر کے اندر آ گیا۔ اس دوران میں میں نے اس کے لباس کی جیبوں پر نگاہ ڈال کر یہ اندازہ لگا لیا تھا کہ وہ مسلح نہیں تھا۔

"مسٹر گیری ہارٹ!" میں نے ڈرائنگ روم میں اس کو صوفے پر بیٹھتے ہوئے بلند آواز میں اس کا دو ٹوک جائزہ لیتے ہوئے کہا۔ "تصویر کھینچتے ہیں۔ یہ بتاؤ کہ تم کیا پینا پسند کرو گے؟"

"اس وقت صرف کافی۔" اس نے اپنی دونوں ہتھیلیاں باہم رگڑتے ہوئے دھیمی آواز میں کہا۔ "آج صبح ہی سے کوئی سرد ہوا چل رہی ہے اور آسمان سیاہ بادلوں سے ڈھکا ہوا ہے۔"

ربیکا کی ملازمہ آنا جو مہمان نوازی سے اچھی طرح واقف تھی اس اثنا میں ڈرائنگ روم کے اندرونی دروازے پر آ موجود ہوئی تھی۔ میری زبان سے کافی کا لفظ نکلتے ہی وہ تیزی سے اندر غائب ہو گئی کیونکہ اس وقت وہ ایک لفظ ہی ایک جامع ہدایت کا درجہ رکھتا تھا۔

"موسم کی خرابی اپنی جگہ ہے لیکن مارسیلز تو آج کل ایک ڈراؤنا خواب بن کر رہ گیا ہے۔۔۔" میں نے اس کے جواب میں دانستہ ذو معنی بات کہی۔ اس وقت میرا ذہن تیزی کے ساتھ کام کر رہا تھا اور میں اس سے اپنی گفتگو کا کوئی خاص ڈھب سوچ رہا تھا جس کے ذریعے اس کی آمد کا مدعا دریافت کیا جا سکے۔

"ڈراؤنا خواب؟" اس نے حیرت سے دہرایا۔ "مارسیلز تو باہر سے آنے والوں کے لیے خوابوں کی جنت ثابت ہوتا ہے۔ تم شاید اس فلیٹ میں دبک کر بیٹھ گئے ہو اس لیے تمہیں مارسیلز کے اسرار انگیز تجربات سے واسطہ نہیں پڑا ہے ورنہ یہ شہر تو بہت خوبصورت ہے یہاں رہنے والے اس سے بھی زیادہ خوبصورت اور مہمان نواز ہیں۔"

"تم درست کہہ رہے ہو لیکن فائر کیمپ کے مجرمانہ مافیا نے اس شہر کی رنگینیوں کو چاٹ لیا ہے۔ یہاں ساحلوں میں اتنے لوگ نہ مرتے ہوں گے جتنے چند دنوں میں لقمہ اجل بن گئے ہیں۔"

اس کے چہرے پر تاریکی کا ایک سایہ سا آ کر گزر گیا کیونکہ یہ اس کی کمزوری تھی۔ شی کے مقامی چیف کی حیثیت میں وہ شہر کی حفاظت اور انتظام کا ذمے دار تھا۔

"ناگہانی حادثے دنیا میں ہر جگہ ہوتے رہتے ہیں لیکن شہریوں کی یادداشت بہت کمزور ہوتی ہے۔ چند روز میں مارسیلز کے نام کا یہ داغ بھی دھندلا جائے گا اور یہاں کی روایات پھر سیاحوں کو اپنی طرف کھینچنے لگیں گی۔ مارسیلز تو صدیوں قدیم روایات کا امین ہے۔ تم یہ کیوں بھول رہے ہو کہ آئے دن ہونے والے نقصانات اور حادثات کے باوجود دن بدن ہوائی سفر کے رجحان میں اضافہ ہی ہو رہا ہے۔ دنیا کے مسافر ہوائی جہاز سے کو گرا ہی دیکھا ہے اور [illegible]

...گے نا؟"

"میں تمہیں کیا سمجھانا چاہ رہا ہوں؟" میں نے اس کی بے یقینی سے لطف اندوز ہوتے ہوئے مسکرا کے لہجے میں سوال کیا۔ پھر... جب تک پستول کی موجودگی میں وہ کوئی غلط حرکت کرنے کی جرأت نہیں کر سکتا تھا۔

"اب تم میری زبان نہ کھلوا سکو گے۔" وہ قدرے توقف کے بعد معقول لہجے میں بولا۔ "تمہارا دعویٰ درست ہوا تو تم مجھے اپنا زندہ بے دام پاؤ گے۔"

"یہ کیا سلسلہ شروع کر دیا تم نے؟" ربیکا قدرے ناگواری کے ساتھ مجھ سے مخاطب ہوئی۔ "تم خواہ مخواہ ایک ادنیٰ ملازم کو اہمیت دے رہے ہو۔ یہ میرے شوہر کا منتخب ہے اور اگر میں اس سے بات نہیں کرنا چاہتی تو یہ ایک لمحے کے لیے بھی میری چھت کے نیچے نہیں رک سکتا...."

"تم قانونی بات کر رہی ہو اور یہ قانون شکنی سے روزی کماتا ہے۔" میں نے پستول کی نال سے گیری ہارسٹ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ "تمہارا شوہر ان قانون شکنوں کا سردار ہے اس لیے مجھے اسی کی زبان میں بات کرنا ہوگی ورنہ یہ میری کسی بات کا جواب نہیں دے گا۔"

"یہ پہلے ہی زخمی ہو چکا ہے میں اپنی چھت کے نیچے مزید خون خرابے کی اجازت نہیں دے سکتی۔" ربیکا نے قدرے فیصلہ کن لہجے میں کہا تھا۔ ڈارلنگٹن کے بارے میں میری کہی ہوئی بات اسے ناگوار گزری تھی۔ اب ہارسٹ کے طرزِ عمل سے ربیکا پر یہ ثابت کر دیا تھا کہ وہ میرے بارے میں کسی سازش میں شریک نہیں تھی اور نہ ہی گیری ہارسٹ سے اس کی کوئی ملی بھگت تھی بلکہ وہ اپنے آقا ڈارلنگٹن کی براہِ راست ہدایت پر کسی خاص مقصد کے تحت وہاں آیا تھا۔ ربیکا بھی وہ بات سمجھ چکی تھی لیکن اسے یہ گوارا نہیں تھا کہ اس کی موجودگی میں اس کے شوہر پر کسی بھی قسم کی تنقید کی جائے۔

"میں کوئی خون خرابا نہیں کرنا چاہتا لیکن اس کی ضرورت پیش آگئی تو پھر تمہاری اجازت لینے کی مہلت بھی نہ مل سکے گی۔ تم از راہِ کرم اندر چلی جاؤ اور مجھے اس سے نمٹنے دو کیونکہ یہ میرا شکار ہے۔" میں نے کہا۔

"تمہارا لب و لہجہ جارحانہ ہے۔ تم کو اس کے منہ لگنے کی کیا ضرورت ہے جبکہ میں اسے فوراً باہر نکالنے پر آمادہ ہوں۔"

"یہ پینڈنٹ والا چکر ہے۔" میں نے اسے بحث پر آمادہ پا کر سنجیدگی کے ساتھ کہا اور اپنی جیب سے سونے کی ڈلی نکال کر اس کے سامنے کر دی۔

ربیکا نے حیرت کے ساتھ میری ہتھیلی پر چمکتی ہوئی سونے کی ڈلی کو دیکھا تھا اور جب میں نے تعریفی انداز میں وہ طلائی ٹکڑا گیری ہارسٹ کو دکھایا تو اس پر لرزہ طاری ہو گیا اور وہ دونوں ہاتھ جوڑ کر گھٹنوں کے بل قالین پر میرے سامنے جھک گیا۔ ربیکا کے لیے گیری کا وہ رد عمل حیران کن ثابت ہوا تھا۔

"یہ تو وہی پینڈنٹ ہے جو ڈارلنگٹن گلے میں پہنے رہتا ہے۔ یہ تمہارے پاس کہاں سے آیا؟ گیری کیا اسے دیکھ کر تم سے خوفزدہ کیوں ہو گیا ہے؟" ربیکا نے حیرت سے مجھ پر سوالات کی بوچھار کر دی۔

"یہ ایک تنظیم کا نشانِ امتیاز ہے۔" میں نے سونے کی ڈلی واپس جیب میں ڈالتے ہوئے کہا۔ "یہ جن کے پاس ہو اس کے لیے دوسرے ارکان اسی عقیدت اور احترام کا مظاہرہ کرتے ہیں جو گیری میرے لیے کر رہا ہے۔ اب تھوڑی دیر کے لیے تم خاموش رہو اور مجھے گیری سے اپنے مذاکرات مکمل کرنے دو۔"

"میں معافی چاہتا ہوں۔" سکوت ہوتے ہی گیری بھرائی ہوئی آواز میں بولا۔ "مجھے تم پہلے ہی اپنی حیثیت سے آگاہ کر دیتے تو مجھ سے کوئی گستاخی سرزد نہ ہوتی۔ تمہیں معلوم ہے کہ ڈارلنگٹن بھی آئی بی ہے اور تمہاری طرح اس کے احکام بھی میرے لیے قابلِ تعظیم ہوتے ہیں۔"

"تمہیں اس نے لندن سے فون کیا تھا؟" میں نے سرد لہجے میں سوال کیا۔

"تھوڑی دیر قبل اس نے مجھے فون کر کے ہدایت کی تھی کہ میں اس کے گھر جا کر یہ دیکھوں کہ یہاں اس کی بیوی کے پاس کون آیا ہوا ہے۔ اس نے فون پر اپنی بیوی سے بات کرتے ہوئے اس کے لب و لہجے اور انداز میں نمایاں تبدیلیاں محسوس کی تھیں اور میرے ذریعے وہ ان تبدیلیوں کا سبب دریافت کرنا چاہتا تھا۔ یہاں سے واپس لوٹ کر مجھے لندن فون کر کے اسے اپنی رپورٹ سے آگاہ کرنا تھا۔"

"پھر تم نے یہاں کیا دیکھا اسے کیا رپورٹ دو گے؟"

وہ بے بسی سے میری طرف دیکھنے لگا۔ "میں نے کچھ بھی نہیں دیکھا جو تم چاہو گے اس سے وہی کہہ دوں گا بلکہ تم چاہو تو میں یہیں سے تمہارے سامنے اسے فون کیے لیتا ہوں۔"

اس کی تجویز معقول تھی میں نے ربیکا سے لندن کا وہ فون نمبر نوٹ کرنے کے لیے کہا جس پر گیری ہارسٹ ڈارلنگٹن کو فون کرنے والا تھا لیکن اسی وقت ایک مرتبہ پھر فلیٹ کی ڈور بیل چیخ اٹھی۔ اندرونی دروازے کی اوٹ سے ربیکا کی ملازمہ صدر دروازے کی طرف لپکی تھی۔ مجھے امید تھی کہ اس بار آنے والی یقیناً ویرا ہی ہوگی لیکن جب تک وہ سامنے نہ آجاتی تجسس برقرار رہتا لہٰذا ہم تینوں ہی خاموشی کے ساتھ ملازمہ کی واپسی کا انتظار کرنے لگے۔

چند ثانیوں بعد ہی داخلی دروازے کی جانب سے ملازمہ

کی ہلکی سی چیخ سن کر ہم چونک پڑے لیکن اس سے قبل کہ ہم میں سے کوئی دروازے کی طرف جانے کا فیصلہ کرتا لارنس اس حالت میں ڈرائنگ روم میں داخل ہوتا نظر آیا کہ اس کی آنکھوں سے آنسو رواں تھے، بدن پر کپکپی طاری تھی اور اس کے دونوں ہاتھ سر سے اوپر اٹھے ہوئے تھے۔ اس کے پیچھے ویرا نظر آئی جس کے ہاتھ میں پستول دبا ہوا تھا۔

اسے علم نہیں ہو سکا تھا کہ اس سے بات ہونے کے بعد اس فلیٹ میں کیا تبدیلیاں ظہور پذیر ہو چکی تھیں۔ اسی لیے وہ اپنے بھائی کے انداز میں وہاں وارد ہوئی تھی۔ شاید اسے یقین تھا کہ اس وقت تک میں نے ربیکا کو جہنم واصل کر دیا ہوگا اور خود فلیٹ کے کسی کونے کھدرے میں چھپ کر اس کی آمد کا انتظار کر رہا ہوں گا تاکہ وہ مجھے ربیکا کے فلیٹ سے بحفاظت نکال لے جا سکے۔

ڈرائنگ روم میں داخل ہوتے ہی میرے ہاتھ میں پستول، گیری ہارٹ کو گھٹنوں پر کھڑا ہوا اور میرے نزدیک مس ماریو کو پوری طرح چاق و چوبند دیکھ کر ویرا چونکی اور پھر اس کی خونخوار نگاہیں سب کچھ فراموش کر کے ربیکا کے چہرے پر مرکوز ہو گئیں۔

"یہ حرافہ زندہ ہے ابھی تک؟" کمرے کے سکوت میں ویرا کی آواز کسی ناگن کی زہریلی پھنکار کی طرح گونجی تھی۔

"اوہ مادام ویرا!" گیری ہارٹ اسے پہچان کر خوشی سے اٹھتے ہوئے بول پڑا۔ "خدا کا شکر ہے کہ تم یہاں آ گئی ہو۔ شاید تمھاری سفارش آدمی کو مجھ پر رحم کھانے پر مجبور کر دے۔"

ویرا نے یوں چونک کر اس کو دیکھا جیسے ابھی تک وہاں اس کی موجودگی سے لاعلم رہی ہو پھر قدرے تحیر آمیز آواز میں بولی۔ "تم یہاں کیا کر رہے ہو گیری؟"

میں دانستہ خاموش رہا اور گیری ہارٹ گڑگڑانے لگا۔ "میں ایک آدمی کی ہدایت پر یہاں آیا تھا مگر بدقسمتی سے دوسرے کا معتوب ہو گیا۔"

اس کی بات سنتے ہی ویرا میرے قریب آئی تو میں نے نرمی کے ساتھ اس کے ہاتھ سے پستول اپنی تحویل میں لے لیا۔

"تم نے میری بات نہیں مانی۔" ویرا نے میرے قریب ٹھہر کر آزردگی سے شکوہ کیا۔ "ربیکا کو زندہ دیکھ کر مجھے دلی صدمہ ہوا ہے یہ عورت تمھارے حق میں ناگن ثابت ہو سکتی ہے۔"

"ابھی تک تو یہ بے قصور ثابت ہوئی ہے قصوروار نکلی تو اسے بھی مار دیا جائے گا۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "حقیقت یہ ہے کہ ربیکا اپنے شوہر کی مصروفیات سے بالکل بے خبر ہے۔ اس نے تو اپنی دانست میں ایک کھرب پتی تاجر سے شادی کی ہے جو جرائم سے دور کا بھی واسطہ نہیں رکھتا......"

"پھر اس نے تمھیں اپنا مہمان کیوں بنا لیا؟" اس نے میری بات کاٹ کر تیز لہجے میں سوال کیا۔ میں محسوس کر رہا تھا کہ ربیکا کے بارے میں ویرا کا رواں رواں حسد اور نفرت کی آگ میں جل رہا تھا۔

"محض اتفاق ہی کہہ سکتی ہو۔" میں نے جواب دیا۔

"اور گیری بھی اتفاق سے ہی یہاں آ پہنچا؟" ویرا نے تنک کر پوچھا۔

"گیری کی آمد اتفاقاً نہیں بلکہ ڈارنگٹن کی چالاکی کا نتیجہ ہے۔" میں نے اس کے لہجے کا تجزیہ کیے بغیر کہا۔ "پچھلی رات ربیکا نے کانٹوں کے بجائے پھولوں کی سیج پر گزاری تھی کیونکہ اپنی دانست میں اس نے اپنے باغیرت شوہر کی دی ہوئی آزادی کا استعمال سیکھ لیا تھا۔ ابھی تھوڑی دیر قبل اس کے شوہر کا فون آیا تو اس نے روایتی جھڑکیوں کے بجائے زندگی میں پہلی بار اپنے شوہر سے میٹھی گفتگو کی اور وہ بوڑھا خرانٹ محض لہجے کی تبدیلی سے ربیکا کی مسرت کا سبب جان گیا۔ اس نے ربیکا پر اپنا کوئی شبہ ظاہر نہیں کیا لیکن فوراً ہی گیری کو یہاں روانہ کر دیا تاکہ یہ ربیکا کے مہمان کا جائزہ لے کر فون پر اسے آگاہ کر سکے کیونکہ اتنی جلدی کی لندن سے واپس پہنچنا اس کے بس سے باہر تھا۔"

"مجھے نہیں معلوم کہ تم دونوں کیا بات کر رہے ہو لیکن میں اتنا کہتا ہوں کہ اپنے سے اوپر والے کے حکم کی تعمیل کے علاوہ میرا کوئی جرم نہیں ہے۔" اچانک گیری ہارٹ نے فریاد کے لہجے میں کہا۔

"تم اس وقت مجھے اپنا سفارشی محسوس ہو رہی ہو لیکن اوپر والے معاملے میں تم نے مجھ سے کیا سلوک کیا تھا؟" ویرا زہریلے لہجے میں اس پر برس پڑی۔

"تم نے زخموں کو تازہ کر دیا مادام ویرا!" وہ درد بھرے لہجے میں کراہا۔ "اس وقت مجھے بتایا گیا تھا کہ تم مارسیلز میں میرا تختہ الٹ کر اپنی پشت پناہی سے لوگوں کو چیف بنوانا چاہتی ہو۔ تم دکھا کر تھیں، کچھ نہیں بگڑا اس میں بھی تم نے حسد سے لوگوں کو مروا دیا اور میرا قصور تھا؟"

"اسے ختم کرو لیکن یہ تو بتاؤ کہ تمھارا فارم کیمپ کیسے تباہ ہو گیا؟" ویرا نے مضحکہ اڑانے والے لہجے میں استہزائیہ سوال کیا۔

"تفتیشی حکام کو الجھایا گیا ہے ورنہ حقیقت یہ ہے کہ وہ تخریب کاری ہے۔" وہ پریقین لہجے میں بولا۔ "بربادی کے آغاز سے پہلے مجھے ٹرانسمیٹر پر خبر دی گئی تھی کہ فارم کیمپ کی حفاظت کرنے والا کوئی کارکن غدار بن گیا ہے۔ مجھے یقین ہے کہ عملے کی توجہ ہٹانے کے لیے وہ ناٹک رچایا گیا تھا۔ اس سے پہلے کہ پہرا جشن اسکواڈ کے علاوہ باقی محافظ اپنی اپنی جگہوں پر جاتے تخریب کاروں کو اندر گھسنے کا موقع مل گیا۔"

"اور وہ اپنی کارروائی مکمل کر کے اطمینان سے

ازمیر بارش نے بھی آتے ہی تیز اور سرد ہواؤں کے ساتھ آسمان پر چھائے ہوئے سیاہ بادلوں کا ذکر کیا تھا۔

مشرق میں ابر و باراں کو قدرت کا ایک انعام تصور کیا جاتا ہے ساون رت چھاتے ہی طبیعتوں پر خود بخود ایک مستانہ کیفیت طاری ہو جاتی ہے گھٹاؤں کے ساتھ لوگ غول در غول گھروں کو چھوڑ کر تفریح کے لیے نکل پڑتے ہیں۔ اردو شاعری میں سے اگر عشق اور ساون کے ذکر کو نکال دیا جائے تو بیشتر دیوان کورے کاغذ رہ جائیں لیکن مغرب میں جہاں پیر فلک ہر لمحہ چشم پرنم کے ساتھ گزرتے موسموں کی اطلاق بیابیوں کو دیکھتا اور رو بار رہتا ہے وہاں بادلوں کو ایک عذاب سمجھا جاتا ہے۔ بات وہی ہے جو کبھی مولانا حالی لکھ گئے ہیں بلکہ لکھ گئے ہیں کہ انسان کسی حال میں خوش نہیں رہتا ہے جلتی ہوئی تیز دھوپ میں یہ ذرہ گھٹاؤں کا طلبگار رہتا اور جہاں سیاہ بادل برستے وادیوں اور چوٹیوں کو چھوتے رہتے ہیں وہاں وہ کسی دھوپ کی آرزو میں چلتی نظر آتی ہیں اور جہاں بھی دھوپ کا اجالا نظر آئے وہاں حسین اور اُجلے اُجلے پیکر اپنے جسموں پر چند انچ کی دھجیاں لپیٹے اپنی رنگت کو جھلسانے پہنچ جاتے ہیں۔

شاید ربیکا کے حادثاتی قتل نے میرے ذہن کو متاثر کیا تھا اور اسی دباؤ سے نجات حاصل کرنے کے لیے میرا ذہن غیر ارادی طور پر بادل اور ساون کی رومان افروز وادیوں میں بھٹک گیا تھا۔ جیسے ہوش آیا تو میں ڈرائنگ روم میں دو لاشوں اور تیسری بے ہوش خاموشی کے ساتھ تنہا بیٹھا ہوا تھا۔ ویرا شاید روانگی کے بند و بست کا جائزہ لینے کے لیے باہر جا چکی تھی۔

اچانک مجھے سلطان شاہ کا خیال آیا اور مجھے اپنی آنتوں میں گرہیں سی پڑتی محسوس ہونے لگیں۔

پچھلی رات مارسیلز میں قیامت کی رات تھی۔ فائر کیمپ تباہ ہو گیا تھا اور شہر میں جگہ جگہ آتشیں شعلے اپنی سرخ سرخ زبانیں نکالے انسانی لہو کو چھینٹ لینے کے لیے بیتاب تھے اور جب ایسی ہی تباہ حال اس بیچارے کے مکان پہ نازل ہوئی تو ہمیں وہاں سے سر پر پاؤں رکھ کر بھاگنا پڑ گیا۔ ہمیں ایک دوسرے کا ہوش نہیں تھا اور ہم ایک دوسرے سے بچھڑ گئے تھے لیکن ربیکا کے فلیٹ میں پناہ لینے کے بعد میں نے ویرا کو تلاش کر لیا تھا البتہ سلطان شاہ ابھی تک لاپتا تھا۔

وہ زخمی ہو گیا تھا اور ایک امدادی جماعت اسے ایمبولینس میں ڈال کر لے گئی تھی اس سے زیادہ ویرا بھی کچھ نہیں بتا سکی تھی۔ شہر میں ہنگامی صورت حال کی وجہ سے اسپتال زخمیوں سے بھرے ہوئے تھے۔ اخبار کی اطلاعات کے مطابق بہت سے زخمی دوسرے شہروں میں بھیجے گئے تھے کیونکہ مارسیلز کے اسپتالوں میں جگہ باقی نہیں رہی تھی۔ ان حالات میں سلطان شاہ کا سراغ لگانا ناممکن نہیں تو دشوار ضرور تھا۔

مجھے ڈر یہ تھا کہ کہیں اسے مشتبہ غیر ملکی ہونے کی بنا پر حراست میں نہ لے لیا گیا ہو۔ ایسا ہوا تو سلطان شاہ کی زندگی برباد ہو سکتی تھی۔

پھر اچانک ویرا لوٹ آئی۔ "فوراً میرے پیچھے آؤ۔" اس نے اندر آتے ہی کہا۔ "باہر میدان صاف ہے اور میں نے کار فلیٹ کے دروازے پر پارک کی ہوئی ہے۔ تم باہر آتے ہی ڈکی میں گھس جانا مجھے یقین ہے کہ کوئی تم کو نہیں دیکھ سکے گا پھر بھی تم گن ہر لمحے تیار رکھنا۔"

میکس کی کار پرانے ماڈل کی ریاست تھی جس کی ڈکی زیادہ وسیع نہیں تھی۔ پھر بھی اپنے گھٹنے پیٹ سے ملا کر اس میں آرام سے سما گیا اور ویرا نے جلدی سے ڈکی بند کر دی۔ لحظہ بھر بعد ہی کار کا انجن بیدار ہوا اور ہمارے سفر کا آغاز ہو گیا۔ اس وقت میرے دل میں شدت سے سگریٹ نوشی کی خواہش بیدار ہوئی جسے میں نے پورا کرنے کا فیصلہ کر لیا لیکن فوراً ہی میرے نتھنوں میں پیٹرول کی تیز بو آئی۔ شاید گیسولین ٹینک کا کوئی حصہ ڈکی میں لیک تھا اس لیے میں نے آتش زدگی کے خطرے کے پیش نظر اپنا سگریٹ نوشی کا ارادہ ملتوی کر دیا۔

چند منٹ کے پرسکون سفر کے بعد مجھے گرد و پیش میں ٹریفک کا شور سنائی دینے لگا۔ گاڑی کی رفتار بھی سست اور ناہموار ہو چکی جس کی وجہ سے یہ سمجھنے میں کوئی دشواری نہیں ہوئی کہ گاڑی مارسیلز کے کسی بارونق اور مصروف حصے سے گزر رہی تھی۔ پھر ایک جگہ کار رک گئی۔

اس کے وقفے وقفے سے رینگ کر آگے بڑھنے سے معلوم ہو رہا تھا کہ وہاں شاید قطار لگی ہوئی تھی اور ساری گاڑیاں باری باری تلاشی کے مراحل سے گزر رہی تھیں۔ میرے لیے انتظار کے وہ لمحات بہت صبر آزما اور اعصاب شکن تھے۔ آخر خدا خدا کر کے کار کی رفتار تیز ہوئی تو میں نے دل ہی دل میں خدا کا شکر ادا کیا کہ ویرا کے اندازے کے مطابق اس کی کار کی ڈکی نہیں کھلوائی گئی تھی۔

سفر کے اختتام پر ویرا نے انجن بند کر کے ڈکی کھولی تو میں نے خود کو نیچی چھت والے ایک کمرے سے گیراج میں موجود پایا۔ ویرا نے ڈکی کھولنے سے قبل ہی گیراج کا دروازہ اندر سے بولٹ کر دیا تھا۔

"کیا یہ میکس کا ٹھکانا ہے؟" میں نے ڈکی سے باہر نکلتے ہوئے سوال کیا۔

"ہاں تم دیکھ سکتے ہو کہ مجھے کیسی گندی جگہ پناہ لینا پڑی ہے جب کہ تم رات کو ربیکا کی خوابگاہ میں عیش کر رہے تھے۔ خوابگاہ کا حال اس سے بھی ابتر ہے۔"

"اب تو ریکا کو معاف کردو۔" ڈیمی نے ملامت آمیز لہجے میں کہا۔ "میرے ہوتے ہوئے دشمن پر الزام تراشیاں شرفا کو زیب نہیں دیتیں اور میں تمہیں شریف تصور کرتا ہوں۔"

گیراج کے اندرونی حصے میں زینے نظر آرہے تھے۔ جو شراب خانے کی رہائشی منزل پر جانے کا بیرونی دروازہ تھا۔ ویرا اس وقت مجھے ساتھ لے کر عام راستے سے اوپر نہیں جانا چاہتی تھی کیونکہ وہ راستہ شراب خانے کے ہال سے گزر کر سیڑھیوں کی طرف جاتا تھا یوں میں بلا وجہ میکسیما کے تمام گاہکوں کی نظروں میں آسکتا تھا۔

گیراج والا زینہ اوپری منزل کے پچھلے حصے میں جاتا تھا۔ یہاں ہر جگہ سے ابتری اور بے پروائی کا اظہار ہو رہا تھا۔ ان کے علاوہ فضا میں مختلف اشیا کی ناگوار بساند پھیلی ہوئی تھی۔ زینے سے باہر مختصر سا ڈرائنگ روم تھا اور اسی سے متعلق دو خواب گاہیں تھیں۔

ڈرائنگ روم کے ساتھ پچھلے حصے کو ایک راہداری میں غالباً شراب خانے کے ہال سے آنے والا زینہ پہنچتا تھا لیکن راہداری میں آگے بڑھے بغیر زینے کو دیکھنا ممکن نہیں تھا۔ ڈرائنگ روم کا فرنیچر قیمتی اور نفیس تھا لیکن بے توجہی نے سارا تاثر تباہ کر کے رکھ دیا تھا۔ میں اوپر پہنچتے ہی اکتائے ہوئے انداز میں ایک صوفے پر دراز ہو گیا۔

اسی لمحے اچانک ایک خوابگاہ کا دروازہ نیم وا ہوا اور اس کی اوٹ میں نا کافی لباس میں ایک پستہ قامت لیکن گٹھے ہوئے جسم والا سفید فام نظر آیا جس کی آنکھوں میں تیرتی ہوئی سرخی اور سکڑی ہوئی پتلیوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس نے صبح سویرے سے ہی شراب نوشی کا آغاز کیا ہوا تھا۔

"ہیلو لیسا ڈارلنگ!" اس نے دروازہ کھولتے ہی لڑکھڑائی ہوئی سپاٹ آواز میں کہا۔ "یہ تمہارا نیا بوائے فرینڈ ہے جو انگریزی کے علاوہ کوئی اور زبان نہیں جانتا؟"

"ہاں میکس!" ویرا مجھ سے پہلے بول پڑی۔ "میں اس کی طرف سے فکر مند تھی لیکن تمہارے ٹھکانے پر یہ ہر آفت سے محفوظ رہے گا۔" اس دوران میں، میں بھی اپنی جگہ چھوڑ کر کھڑا ہو چکا تھا لیکن میکس نے میری اس بیگانگی پر ذرا بھی توجہ دینے کی ضرورت محسوس نہیں کی بلکہ وہ وہیں دروازے کی اوٹ میں کھڑے کھڑے مجھے نظر انداز کر کے براہ راست ویرا سے مخاطب ہوا تھا۔

"میرے پاس [illegible] آ گئی ہے۔" اس نے مخمور لہجے میں ویرا کو آگاہ کیا۔ "میں اس کے ساتھ آرام کر رہا ہوں۔ مجھے امید ہے کہ تمہارا دوست غل غپاڑا نہیں مچائے گا۔"

"تم بے فکر ہو کر اپنا دروازہ بند کر لو۔" ویرا نے جلدی سے کہا۔ "تمہیں ہماری موجودگی کی بھنک بھی نہیں مل سکے گی۔ شام کے کھانے پر ہی تم سے تفصیلی بات ہو گی۔"

"تم واقعی بہت ذہین ہو گئی ہو میری لیڈی!" میں نے عجیب سی مسکراہٹ کے ساتھ یہ کہتے ہوئے خوابگاہ کا دروازہ بند کر دیا اور پھر ناپسندیدگی کے طور پر اپنا سر جھٹکتے ہوئے دوسری خوابگاہ کے دروازے کی طرف بڑھ گیا۔

دوسری خوابگاہ کی حالت مکان سے بہت مختلف اور بے حد ستھری تھی۔ یقینی طور پر ویرا نے اسے سنوارنے میں خاصا وقت صرف کیا تھا لیکن وہ اس کمرے میں کشادگی پیدا نہیں کر سکی تھی۔ ڈبل بیڈ مسہری اور ڈریسنگ ٹیبل کے بعد بچ جانے والی مختصر سی جگہ کرسیوں نے مزید محدود کر دیا تھا۔ باتھ روم دونوں خوابگاہوں میں مشترک تھا اور اس کے ذریعے بآسانی ایک سے دوسری خوابگاہ میں داخل ہوا جا سکتا تھا۔

"یہاں تک تو آگئے اب آگے کے لیے سوچا ہو گا۔" ویرا نے مسہری پر دراز ہوتے ہوئے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "یہاں پر زیادہ دن نہ گزار سکیں گے۔"

"سوچا نہیں بلکہ اب کچھ کرنا ہے۔ عزرا تو مجھ سے بچھڑ چکی ہوئی تھی اب سلطان شاہ بھی کہیں گم ہو گیا ہے۔ عزرا کے تنہا ہونے سے زیادہ خطرات پیش آسکتے ہیں لہٰذا انہیں فوری طور پر ان کا سراغ لگانا ہو گا۔"

"اخبارات میں شائع ہونے والی زخمیوں کی فہرست میں بھی کسی کا نام کہیں نہیں مل سکا۔ اب میں نے ایک پرائیویٹ سراغرساں لندن کو سلطان شاہ کی تلاش پر مامور کیا ہے۔ وہ پیشہ ور لوگ جلد ہی ان کا کھوج نکال لیں گے۔"

"یہ بھی تو ہو سکتا ہے کہ اس کے معاملے میں کسی گڑبڑ کا اندازہ لگا کر وہ لوگ پولیس سے رجوع کر بیٹھیں یا وہ تمہارے کام اور تمہاری سی رقم کے لیے اپنا لائسنس منسوخ کرانے کا خطرہ تو مول نہیں لیں گے۔" میں نے چونک کر کہا۔

"وہ لوگ عموماً زیر زمین دنیا کے لوگوں کے لیے ہی کام کرتے ہیں اور ان کے ہاتھ صاف نہیں ہوتے۔ تم اس طرف سے بے فکر ہو جاؤ۔ یوں سمجھو کہ وہ لوگ تھوڑے سے تاوان کے عوض قانون کو کچلا کرنے میں ماہر ہوتے ہیں۔"

فوری طور پر میرے لیے وہاں کوئی مصروفیت نہیں تھی کلب کی فروخت سے بچی ہوئی خطیر رقم کا تھیلا حفاظت سے ویرا کی تحویل میں تھا اور اسی میں وڈیو کیسٹ بھی چاروں طرف سے بند وہ بیگ موجود تھا جو سرجن کے کہنے کے مطابق ڈان مریانو نے انجن کے لیے دیا تھا۔

ویرا لباس تبدیل کر کے بستر پر دراز ہو گئی اور میں فرصت کے لمحات گزارنے کے لیے کیسٹ لا آلے کر بیٹھ گیا جو بند تھا۔

...ہی کو نقصان پہنچا کر جی لالینڈ کو فلوج کرنے کی کوششوں
...ہوتے ہیں حالانکہ جی لالینڈ کو موت کے گھاٹ اتار دیا جائے
...خود اپنے منطقی انجام کو پہنچ جائے گی۔" میں نے سمجھتے ہوئے
...تھا کہ کہیں ویرا میرے خیالات پڑھ نہ پائے جو جلنے
...جی لالینڈ کو اپنا باپ تصور کرتی تھی اور اسی موضوع
...سلطان شاہ سے الجھ پڑی تھی لیکن غنیمت ہوا کہ
...سن کر اس کے چہرے پر برافروختگی کے بجائے تفکر
...ابھر آئے۔

"...تمھاری آخری بات میں وزن ہے" وہ چند ثانیوں کے
...کے بعد بولی۔ "ہمیں اپنے پروگرام میں تھوڑی سی تبدیلی
...ہوگی۔ اسرائیل میں تعاون کرنے والوں کے علاوہ بھی کچھ لوگوں
...نا ہوگا اس لیے اب ہمیں کو خدشات ملتے ہی خاموشی کے
...وہاں سے کہیں اور کھسک لینا چاہیے..."

"...کو خدشات نہیں بلکہ سلطان شاہ کے ملتے ہی۔" میں نے اس
...کی بات کاٹ کر کہا اور وہ تلخ انداز میں مسکرا دی۔

"مجھے معلوم ہے کہ تم اسے نہیں چھوڑ سکتے۔ غزالہ کی کمی وہ
...اچھی حد تک پوری کر رہا ہے۔"

"یہ حقیقت ہے۔" میں نے اس کی تلخ نوائی کو دانستہ نظرانداز
...ہوئے نرم لہجے میں کہا۔ "اس وقت میں اس جیسے وفادار آدمی
...کا بات عالم میں شمار ہونا چاہیے پھر میں اسے کیسے بھول
...ہوں۔"

"تعجب ہے کہ اس بار تم غزالہ کو بھولنے میں سنجیدہ ہو۔" اس
...طنزیہ لہجے میں کہا۔

"میں تمھیں ہر تشویش... موڈ میں دیکھنا چاہتا ہوں اور غزالہ کے
...کچھ کہ وہ خاطر ہو جاتی ہو اس لیے زبان پہ قابو ہی رکھتا
...اس کا خیال ہر لمحے ستاتا رہتا ہے۔"

"میرا خیال تھا کہ جس ہستی کے ملنے کی امید موہوم ہی رہ جائے
...سے جذباتی رشتے خود بخود کمزور ہوتے چلے جاتے ہیں اور
...اس میں بڑا کردار ادا کرتا ہے۔"

"...جنھیں اپنے ہاتھ سے دفن کر دیا جائے ان پر تمھارا اصول
...ہے زندہ لوگوں کو کبھی نہیں بھلایا جا سکتا۔" اس سے
...کہتے ہوئے میرا دل یک بیک اداس ہو گیا۔

...کے بارے میں ویرا ہی سے کچھ عرصے پہلے ایک افواہ
...شکنجے کے ایک پوسٹر کے علاقے میں سرتاپا سیاہ پوش
...خوبصورت منشیات فروشوں کی زندگی عذاب بنائی ہوئی تھی جو
...بجلی کی طرح ان پر ایک نہیں بھی نمودار ہوتی اور اپنی جان
...ہو جاتی تھی علاقے میں اس کی خوف ناک...
...کی وجہ سے اسے بلیک کوئین کا نام دیا گیا تھا لیکن

کوئی اس کی اصلیت سے واقف نہیں تھا ویرا کو شبہ تھا کہ وہ
غزالہ ہی ہو سکتی تھی جس نے اپنی آزادی اور خود مختاری برقرار
رکھنے کے لیے موت کے سوداگروں کے خلاف ہتھیار اٹھا لیے
تھے جن کی ریشہ دوانیوں کی وجہ سے نہ صرف اس کا جنازہ نکل گیا ہو
ہوا بلکہ وہ خود بھی مجھ سے بچھڑ کر خاک وطن سے ہزاروں میل دور
غریب الوطنی کی زندگی بسر کر رہی تھی۔

"بلیک کوئین کے بارے میں تمھاری تحقیقات کا کیا رہا؟"
کچھ دیر کے سکوت کے بعد میں نے سوال کیا۔

"کچھ پتا نہیں چل سکا، زیر زمین دنیا کے لوگوں پر اس کا
خوف طاری رہتا ہے لیکن اس کا کہیں کوئی سراغ نہیں مل سکا۔
اگر وہ غزالہ ہی ہے تو سمجھ لو کہ اب وہ پہلی جیسی عورت نہیں رہی ہوگی،
جس کے نقش و نگار اور اداؤں سے تم واقف تھے۔ اب تک وہ
یہاں کے ہی رنگ میں رنگ چکی ہوگی۔"

ویرا سے اس موضوع پر مزید بات کرنا بے سود تھی یہی
کافی تھا کہ غزالہ اس کی تحویل سے غائب ہوئی تھی اور وہ اس
حالت میں اپنی اخلاقی ذمے داری کو قبول کرتے ہوئے غزالہ کی تلاش
میں میری مدد کرنے پر اصولی طور پر آمادہ تھی۔

ہم دونوں شام تک اسی کمرے میں قیدیوں کی طرح
پڑے ایک دوسرے کی صورتیں دیکھ دیکھ کر بیزار ہوتے رہے۔
لنچ کے وقت ویرا باہر جا کر خود ہی تھوڑا بہت خورد و نوش کا کچھ سامان خرید لی

ہے۔ وہی بنا چکی تھی... میرا سر چکرا رہا ہے ذرا تھوڑی دیر رہا تو دونوں سکون مل جائے گا۔"

"لعنت ہو تم پر۔" میں نے جھٹکا کر زیر لب کہا پھر اونچی آواز میں بولا۔ "سوچ رہا تھا جیکی تم بس سے باہر ہو۔ بچا ہو تو نکلے بھاگ سکتا ہوں"

"اوہ ڈئیر!" اس نے آنکھیں موند کر مسکرا دی۔ "پھر تو سمجھو... ہی لگا دو کمرے میں آنے کے بعد تو سر چکرا ہوا محسوس ہو رہی ہے۔ کہیں نخلطوں نے عادی نشے بازوں والی تیز کام گولی مجھے نہ پلادی ہو۔"

اس وقت میں خود کو روئے زمین کا سب سے بڑا احمق تصور کر رہا تھا۔ ایک خوب صورت اور چالاک عورت مجھے ہوشیار بنا نخرے دکھا رہی تھی اور میں اس وقت اس سے بدظن ہونے کے باوجود اسی کی بات ماننے پر... مجبور تھا۔ میں دل ہی دل میں اپنی مجبوریوں پر لعنت بھیجتا ہوا اس کے سرہانے پہنچ گیا اور اس کے سر اور پیشانی پر چند منٹوں سے ہلکی ہلکی ضربیں لگانے لگا۔

ویرا کے حلق سے ایسی آوازیں برآمد ہونے لگیں جیسے سردی کھایا ہوا کوئی کتیا کا پلا کافی دیر تک ہواؤں میں بھٹکنے کے بعد اپنی ماں کے سینے سے لگا ہو۔ اسے سکون مل رہا تھا اور میری ہڈیاں جھلس رہی تھیں۔ اس سے میرے مراسم بے تکلفانہ اور خصوصی نوعیت کے تھے لیکن ایسا پہلی بار ہوا تھا کہ ویرا کی کسی نازاتی پر مجھے نکلے بازی جیسا وہ احمقانہ فریضہ انجام دینا پڑا ہو۔

ویرا کی اضطراری کیفیت اور آوازوں کو دیکھتے ہوئے چند ثانیوں کے بعد میری کھوپڑی ٹھنڈی ہونے لگی۔ اگر وہ ناز دکھا رہی تھی تو اصولاً مجھ سے تھوڑی سی خدمت کرانے کے بعد اسے تشکرانہ مسکراہٹ کے ساتھ آنکھیں کھول دینا چاہیے تھیں۔ وہ بار بار آنکھیں کھولنے کی کوشش کر رہی تھی لیکن ہر بار بوجھل پپوٹے اس کی آنکھوں پر ڈھلک آتے تھے۔ مجھے یک بیک اس کی طرف سے تشویش لاحق ہوگئی کہ کہیں اسے شراب میں زہر نہ دے دیا گیا ہو۔

میرے وجود میں اشتعال کی ایک بجلی سی لہر سرایت کر گئی اور میں مٹھیاں بھینچ کر بستر سے اٹھ گیا۔ اس وقت میکس شراب خانے میں موجود نہیں تھا اور ویرا اس کی مہمان تھی۔ اس لیے ویرا کے خلاف کسی شرارت یا سازش کا تصور ہی کم ور نظر آتا تھا۔ دوسری طرف یہ بات بھی یقینی تھی کہ شراب خانے کے عملے کی ملی بھگت کے بغیر ویرا کو شراب میں کوئی مضر چیز نہیں دی جا سکتی تھی۔ اس سلسلے میں، میں بارٹینڈر کا گریبان پکڑ کر اس سے جواب طلب کر سکتا تھا لیکن اسی لمحے ایک خیال کی بازگشت میرے قدموں کو زنجیر بن گئی۔

کچھ دیر قبل میں خود ویرا سے کہہ رہا تھا کہ ہم پہلے اصل مشن اور مقصد پر نگاہ رکھنے کے بجائے غیر ضروری معاملات میں بھی الجھتے رہتے تھے جس سے ہمارا وقت برباد ہوتا تھا۔ اس وقت ویرا کے ساتھ جو ہوتا تھا وہ ہو چکا تھا۔ اگر میں جوش میں آ کر نیچے اتر کر شراب خانے میں ہنگامہ آرائی میں ملوث ہو جاتا تو اس کا انجام جو ہوتا سو ہوتا، اتنی دیر ویرا کسی مناسب نگہداشت کے بغیر کمرے میں تنہا پڑی سسکتی رہتی اور کچھ پتا نہیں کہ اس کا کیا حشر ہوتا۔ اس لیے بہتر یہی تھا کہ جوش میں کوئی غلط قدم اٹھانے کے بجائے وہیں رک کر ویرا کی دیکھ بھال کی جاتی۔

سستے شراب خانوں کے بیشتر ملازمین عام طور پر اچھے لوگ نہیں ہوتے کیونکہ آئے دن ان کا واسطہ جھگڑالوؤں اور جواریوں سے پڑتا رہتا ہے اور جو شخص قرود مد بیش آنے والے کے جبڑے توڑ کر انھیں باہر پھینکنے کی قوت اور اہلیت نہ رکھتا ہو اسے بہت جلد کوئی دوسرا پیشہ اختیار کرنا پڑ جاتا ہے۔ میکس کا شراب خانہ ویسے بھی اچھی شہرت کا حامل نہیں تھا لہٰذا اس کی غیر موجودگی میں اس کے بے ہودہ ملازمین کی بھیڑ سے الجھ کر میں سر کھپاتا رہتا اور اگر نوبت پولیس تک پہنچ جاتی تو ویرا کی مدد کے بغیر پیچھا چھڑانا محال ہو جاتا۔

یہ خیالات ذہن کے پردے پر نمودار ہوتے ہی میں تیزی سے واپس پلٹا اور ڈھلکی ہوئی ویرا کو بستر پر پیٹ کے بل الٹا لٹا کر اس کا دایاں شانہ مسہری سے نیچے لٹکا کر اس کی پشت پر دو تین تھپڑ اور تھپکیاں دیں اور پھر اس کی کمر پر زور ڈال کر اس کا پیٹ دبانے لگا۔ یہ وہی ترکیب تھی جو پانی میں ڈبکیاں کھاتے ہوئے شخص کا معدہ خالی کرانے کے لیے استعمال کی جاتی ہے۔ ویرا اکھڑتے انداز میں کراہتی رہی اور پھر چیخ مار دی۔ اس کے معدے نے سارا کھایا پیا دہانے کے راستے باہر نکال دیا اور خواب گاہ میں تیز بُو کا تعفن پھیل گیا۔

ویرا کے بستر سے ہٹے ہوئے دہانے کے نیچے کوڑے کی بالٹی موجود ہونے کے باوجود قالین کا کچھ حصہ داغ دار ہو گیا لیکن اس عمل کے نتیجے میں چند منٹ بعد ویرا نے ہانپتے ہوئے آنکھیں کھول دیں۔ اس کے سر میں درد برقرار تھا لیکن قے ہو جانے کے بعد مجموعی طور پر اس کی طبیعت بحال ہو چکی تھی۔

"میں نے تمھیں پریشان کر دیا۔" وہ ندامتی آنکھوں سے میری طرف دیکھتے ہوئے نقاہت آلود مسکراہٹ کے ساتھ بولی۔

"میں تو نیچے بار ٹینڈر سے لڑنے جا رہا تھا لیکن پھر تمھاری دیکھ بھال کا خیال آ گیا۔ آخر ہوا کیا تھا؟"

"غلطی میری تھی۔" وہ سیدھی ہو کر تکیوں کے سہارے

بستر سے اٹھتے ہوئے بولی۔ "میں نے کاؤنٹر پر صرف اتنا کہہ دیا تھا کہ فوراً اپنی مرضی سے مرغے کا ایک بیگ بھجوا دو اور اس نے دونوں بار تیز ترین مقامی شرابوں کی کاک ٹیل بلا دی جو اچھے بھلے آدمی کو بھی براہ راست کھوپڑی میں چڑھتی ہے۔۔۔ پتا نہیں تمھارے کاغذات تیار ہونے تک میں کیسے برداشت کرتی رہی اور پھر آتے ہی میں الٹ گئی تھی۔"

میں نے مناسب سمجھا اس سے آرام کرنے کے لیے ضرور کہا لیکن عملاً اسے قالین وغیرہ کی صفائی سے روکنے کی کوئی کوشش نہیں کی کیونکہ تعفن رفتہ رفتہ بڑھتا جا رہا تھا۔ ویسے بھی اس کی کہانی سن کر بے ساختہ میرا دل چاہا تھا کہ اس کا سر کسی دیوار سے ٹکرا دوں۔ جب اسے مقامی شرابوں کے بارے میں تھوڑی بہت معلومات تھیں تو اسے انتخاب بارٹینڈر پر چھوڑنے کی حماقت نہیں کرنا چاہیے تھی کیونکہ ایک مرتبہ میں خود ایسی غلطی کا خمیازہ بھگت چکا تھا۔

کراچی آنے سے قبل ایک بار میں جنڈی کی دلال گرلی میں ایک پان فروش کے پاس مزیدار تمباکو والے پان کی فرمائش کر بیٹھا اور جب پان والے نے تمباکو کی برداشت کی بابت دریافت کیا تو میں تجربہ کار بن کر کہہ بیٹھا کہ ڈال دو اپنی مرضی سے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ میرا گھر پہنچنا دشوار ہو گیا اور جب گھر واپسی میں دو تین بار منہ بھری قے ہوئی میں ہموار قدموں سے راستہ طے کرنے کے قابل نہ ہو سکا۔

کمرے کی صفائی سے فارغ ہو کر میں بستر پر لیٹا تو میرا نے پیچھے سے بنچ فرش پر سے گلاس منگوا کر پیا تو اس کی حالت تیزی سے بہتر ہوتی چلی گئی اور ہم ایک مرتبہ پھر اپنے پرانے موضوع پر آ گئے لیکن اس بار میں نے ابتدا سلطان شاہ کے بارے میں سوال سے کی تھی۔

"اس کا تو کہنا تھا کہ ابھی تک سراغ نہیں مل سکا لیکن میرا اندازہ ہے کہ وہ جھوٹ بول رہا تھا۔"

"اس اندازے کی کوئی وجہ بھی ہوگی؟"

"تھوڑی دیر کی گفتگو میں اس نے کئی بار دہرایا کہ سلطان شاہ کے معاملے میں ایجنسی خسارے میں رہی کیونکہ ناکام مہم پر معاہدے سے زیادہ اخراجات آ چکے تھے۔ اس نے امکان ظاہر کیا کہ سلطان شاہ کو مسیں مارسیلز سے باہر کہیں اور شہر میں منتقل کر دیا گیا ہے جو معاہدے کی رو سے وہ صرف ایک ہی صورت میں اضافی رقم طلب کر سکتے ہیں جب ان کی مہم مارسیلز کی حدود سے باہر نکل جائے۔"

"اس میں جھوٹ کون سا ہے؟ وہ لالچی ہیں تو تم انھیں امید دلا سکتی تھیں۔"

"میں نے اضافی اخراجات کا تخمینہ دریافت کیا تھا، جو وہ نہیں بتا سکا۔ میرا خیال ہے کہ انھوں نے سلطان شاہ کا کھوج لگا لیا ہے اور اب اس کے بارے میں اپنے طور پر معلومات جمع کر کے یہ اندازہ لگانا چاہتے ہیں کہ ہم سے سودے بازی میں زیادہ سے زیادہ کتنی رقم کھینچ سکیں گے۔"

"یعنی سب ہی چور ہیں۔" میں نے تلخی سے کہا۔ "میکس بھی اسی راہ پر چل رہا ہے۔ غضب خدا کا کہ اس تنگ اور گھٹیا سی خواب گاہ کے ہم دو سو ڈالر یومیہ دے رہے ہیں۔"

"چور نہیں۔۔۔ یہ میرا برسوں کا تجربہ ہے کہ جن شہروں میں سیاحت کو آمدنی کے ذرائع میں اہمیت حاصل ہوتی ہے وہاں کے باشندے باہر سے آنے والوں کو ٹھگ اور لٹیرے نظر آتے ہیں جبکہ مقامی لوگ ہر سودے کی ابتدا اونچے منافع کے ساتھ کر کے کہیں نہ کہیں سودا کر لیتے ہیں۔ اس طرح خریدار سستی خریداری کے باوجود اپنے لٹ جانے کا شاکی رہتا ہے۔ لوگ تو مذاق کے بارے میں بھی یہی رائے رکھتے ہیں۔ میکس اور ایجنسی والے بھی ہم سے زیادہ سے زیادہ رقم نچوڑنا چاہ رہے ہیں۔ ہم کون سا روز روز ان کے چنگل میں آتے رہیں گے۔ ہماری گنجائش اور معاملے کی اہمیت کے پیش نظر وہ دام لگا لیں گے۔"

"اتنی سی بات تھی تو مجھے فلسفہ سنانے کے بجائے اس سے تصفیہ کر کے آتیں۔"

"میں تیار ہی بیٹھی تھی کہ میں نے بات کرنا چاہی تھی لیکن اس نے رقم کا کوئی عندیہ نہیں دیا۔ ویسے میں دس ہزار کی پیش کش کرتی تو وہ دو لاکھ کے خواب دیکھنے لگتا۔ ان لوگوں کو میں تم سے زیادہ سمجھتی ہوں۔ ان سے نمٹنے کے لیے بس ذرا اعصاب پر قابو رکھنا ہوتا ہے۔ سلطان شاہ اگر ان کی نظروں میں آ گیا ہے تو وہ اسے کبھی اوجھل نہیں ہونے دیں گے۔ یہ لوگ نام نہاد معمولی فیس کے سہارے صرف کیس تلاش کرتے ہیں۔ اصل معاوضے کی بات کامیابی سے ذرا پہلے اعصابی دباؤ میں طے ہوتی ہے۔"

"اب اگر تمھاری طبیعت سنبھل گئی ہو تو یہاں سے نکلنے کی تیاری کرو۔" میں نے کچھ دیر کے سکوت کے بعد کہا۔

"میں تیار ہوں۔ رقم کے تھیلے کے علاوہ مجھے کچھ اور نہیں لینا۔" وہ اٹھ کھڑی ہوئی۔

میں نے اپنی اس پناہ گاہ پر الوداعی نظریں ڈالیں پھر رقم کا بیگ کندھے سے لٹکا کر میرا کے ساتھ خواب گاہ سے باہر نکل گیا لیکن ڈرائنگ روم میں پہنچتے ہی پیچھے سے آنے والی میکس کی درشت اور اونچی آواز سن کر ہم اپنی جگہ ٹھٹک کر رہ گئے۔

"وہ آ گیا ہے اور کسی ملازم پر برس رہا ہے۔" میرا سرگوشی بھری آواز میں بولی۔ "بیگ واپس کمرے میں رکھ دو اب جیسا

اس سے بات کر کے ہی جانا ہوگا ورنہ وہ برہم ہو جائے گا۔"

"کیوں نہ اس کا سامنا کرنے کے بجائے عقبی راستے سے نکل چلیں۔"

"وہ شراب خانے میں جیگما ڈالا بیٹھا اس کا مطلب ہے کہ اس نے گیراج باہر سے مقفل کیا ہوگا۔ عقبی زینوں سے اترنے کے بعد ہم گیراج سے باہر جا سکیں گے۔"

میں بوکھلا کر خواب گاہ میں گھس گیا کیونکہ اسی لمحے وزنی قدموں کی دھمک کے ساتھ میکس کی غراتی ہوئی آواز زینوں سے قریب ہوتی ہوئی سنائی دینے لگی تھی۔ وہ شاید غصے میں پیر پٹخ پٹخ کر سیڑھیاں چڑھ رہا تھا اور اس کے تیور خراب معلوم ہو رہے تھے۔

میرے پیچھے ویرا بھی خواب گاہ میں لوٹ آئی اور دروازہ بند کر کے آہستگی سے اندر سے بولٹ کر لیا۔

چند لمحوں بعد ہی میکس کی آواز ڈرائنگ روم میں سنائی دی پھر بھاری خواب گاہ کا دروازہ بھی دھڑ دھڑایا گیا۔ اس بار میں نے دروازہ کھولا تو میکس کو گرجتے ہوئے تیوروں کے ساتھ اپنے مدمقابل موجود پایا۔ اس کے شانوں پر سے مجھے ڈرائنگ روم میں ایک اور اجنبی چہرہ نظر آیا جو اسی طرف متوجہ تھا۔

"خدا کا شکر ہے کہ تم ٹھیک ٹھاک ہو۔" میکس نے مجھے نظرانداز کر کے بستر سے اٹھتی ہوئی ویرا سے انگریزی میں کہا۔ "میں نے آتے ہی پہلے تمہاری خیریت معلوم کی تو پتا چلا کہ پچھلے تمہیں رات لیڈیز کاک ٹیل کے وہ پیگ سرو کیے گئے تھے جو کسی سانڈ کو بھی گرانے کے لیے کافی ہو سکتے ہیں۔ میں ابھی بارٹینڈر کو سخت سست کہتا ہوا آرہا ہوں مگر معلوم ہوتا ہے کہ تم واقعی ہضم کر گئیں۔"

"میرا ایک اصول ہے میکس!" وہ بڑے اعتماد لہجے میں بولی۔ "جو شراب ہضم نہ کر سکوں میں اسے کسی قیمت پر ہاتھ نہیں لگاتی۔ اپنی طرف سے فکرمند نہ ہو پیٹر... میں...."

بات کرتے ہوئے وہ خواب گاہ کے دروازے کے سامنے آئی تو ڈرائنگ روم میں موجود شخص پر نگاہ پڑتے ہی اس کی زبان ہکلا کر گنگ ہو گئی۔ میں نے محسوس کیا کہ اس کی آنکھوں میں خوف و ہراس سمٹ آیا تھا۔

"یہ میری ساتھی لینا جیرالڈ ہے۔" میکس اپنے مہمان کی طرف مڑتے ہوئے بولا۔ مقصد یہی تھا کہ جیسی ویرا کو بھی عزت دیکھ لے۔ "اور دوسرا اس کا بوائے فرینڈ چارلس ہے۔" پھر وہ ویرا سے مخاطب ہو گیا۔ "یہ میرا انگریز دوست ریک سیلون ہے۔"

میں نے بھانپ لیا تھا کہ سیلون اور ویرا ایک دوسرے کے لیے اجنبی نہیں تھے اور وہ بات میرے لیے خطرے کی گھنٹی سے کم نہیں تھی۔ بہرحال ہم دونوں کو باہر نکل کر اجنبی سے ملنا ضروری تھا۔ میں نے اس سے ہاتھ ملاتے ہوئے اس کے چہرے پر غصہ یا ناگواری جو وہ کسی ردعمل کا مظاہرہ کیے بغیر خندہ پیشانی سے ملا۔

میکس اس وقت بھی نشے میں تھا اس لیے ویرا اور سیلون کے چہروں کے تاثرات پر غور نہ کر سکا اور وہ دونوں بھی گفتگو آگے بڑھانے میں ایک دوسرے کی پیش قدمی کا انتظار کرتے رہے۔ شاید دونوں کو ہی آغاز کے لیے مناسب الفاظ نہیں مل رہے تھے۔

"تم لوگ ایک دوسرے کا تعارف حاصل کرو، میں لباس بدل کر آتا ہوں۔ اجازت ہو تو سر پر تھوڑا سا پانی بھی بہا لوں۔ سارا دن پیتے رہنے سے سر بھاری ہو رہا ہے۔" میکس نے سیلون سے مخاطب ہو کر کہا اور اس نے خوشدلی کے ساتھ اپنے میزبان کو اجازت دے دی۔

"یہاں کیسے آئے ہو ریک؟" تخلیہ میسر آتے ہی ویرا نے تجسس آمیز سرگوشیانہ لہجے میں سوال کیا۔

"شاید لاٹری لینے۔" وہ اپنی جیب سے پستول نکال کر گود میں رکھتے ہوئے بولا۔ "تمہیں دیکھنے سے پہلے میرا خیال تھا کہ میں اپنا وقت برباد کر رہا تھا لیکن اب اندازہ ہوا کہ کبھی کبھی کھوٹا سکہ بھی کام دکھا جاتا ہے۔"

"پستول دکھا کر مجھے مرعوب کرنے کی ضرورت نہیں۔" ویرا قدرے ترش لیکن دھیمے لہجے میں بولی۔ "مجھ سے کھل کر بات کرو کہ یہاں کیوں آئے ہو اور ابھی کس لاٹری کا ذکر کر رہے تھے؟"

"میکس نہا رہا ہے اس لیے بتانے میں کوئی حرج نہیں۔" وہ آسودہ سی مسکراہٹ کے ساتھ پستول سے کھیلتے ہوئے بولا۔ "تمہیں علم ہو یا نہ ہو کہ آج صبح گیری بارٹ کو ایک تنگ میں ہلاک کر دیا گیا۔ وہاں ایک عورت کی لاش بھی ملی ہے۔ اس واقعات کے بارے میں ایک عورت اور ایک غیر ملکی مرد کی کہانی سننے میں آئی ہے۔ ٹمی نے فوری طور پر گیری بارٹ کا جانشین مقرر کر دیا ہے جس کے ذریعے مارسیلز میں تمام خبر تانی ٹمی کی تمام سرگرمیاں موقوف کرا دی گئی ہیں اور پوری ٹیم کو تمہاری تلاش پر مامور کر دیا گیا ہے۔ شہر کی تاریخ میں پہلی بار تمہاری تلاش پر پچاس ہزار ڈالر کا خصوصی انعام مقرر کیا گیا ہے اور اس وقت شہر بھر میں ٹمی کے دس سے زیادہ اوباش اور اعلیٰ کارندے تمہیں جانتے ہیں تمہیں تلاش کرتے پھر رہے ہیں۔ میں بھی ابھی اسی چکر میں ایک اوپیرا میں جھانک رہا تھا کہ میکس مل گیا۔ میں نے سرسری طور پر میکس سے ذکر کیا کہ مجھے ایک لڑکی کی تلاش تھی۔ وہ مل جاتی تو پچاس ہزار مل سکتے تھے۔ میکس سمجھی کہ کوئی بھی لڑکی مل جائے گی۔ اس لیے جھٹ مجھے دعوت دے ڈالی کہ اس کے قبضے میں بھی ایک لڑکی ہے جو مجھے پسند آئے تو وہ مجھے

سوا کر لے گا۔ اس وقت مجھے اندازہ نہیں تھا کہ میکس مجھے
بڑی کامیابی کی راہ پر جڑ جھٹکے کی دعوت دے رہا تھا۔ یہ بات
ں کہ تمہارے بارے میں ٹشی کے احکام جاری ہونے کے بعد
بیلے والا رک نہیں رہا ہوں تم نے ذرا بھی گڑبڑ کرنے کی کوشش
تو میں بہت بری طرح پیش آؤں گا۔"

ویرا سنتی رہی اور وہ بولتا رہا۔ اس وقت وہی حکمت عملی
یاب بھی تھی کیونکہ اس طرح ہمیں آنے والے برے حالات
بارے میں زیادہ علم ہو سکتا تھا۔

"تو یوں کہو کہ مارسینز کی گولیوں پر میرے لئے بٹیاں، بیچنے
آج پیر خریدار بن کر آیا ہے۔" ویرا نے زہر بھرے لہجے میں بولی۔

"اور تمہارے لوا تے فرینڈ کا بھی۔" وہ اس وقت اونچی
آواز کے موڈ میں نظر آ رہا تھا۔ "مجھے شبہ ہے کہ گیری کی ہلاکت
ں تم دونوں ہی شریک تھے ورنہ تم یہاں لیبارٹری کے نام سے
رہ رہی ہوتیں۔ شاید تمہارے ساتھی کو سے جانے پہ کچھ اور
بھی انعام دے دیا جائے۔۔۔ اب تم دونوں پھنس چکے ہو۔ میکس
کی گاڑی کا دروازہ باہر سے مقفل کیا ہے اور خراب خانے کے
ملازموں سے کہہ دیا ہے کہ اس کی اجازت کے بغیر اوپر سے کوئی
بھی نیچے آنے کی کوشش کرے تو اس کی ٹانگیں توڑ کر اسے
دوبارہ اوپر پھینک دیا جائے۔"

"اور تم ہم دونوں کو میکس سے خرید کر لے جاؤ گے؟" میں
نے اسے چڑانے کی نیت سے اپنی تشویش پر قابو پاتے ہوئے
طنزآمیز لہجے میں کہا۔

"میکس خود تم دونوں کو باندھ کر اپنی گاڑی میں میرے گھر
پہنچا دے گا۔ تم فکر نہ کرو۔ میں نے تمہیں دیکھتے ہی اپنے ذہن میں
کامیاب ہونے کا پورا خاکہ بنا لیا ہے۔"

اس دوران میں میں مسلسل اس گھات میں لگا رہا کہ وہ
ذرا دیر کے لیے بھی پستول کی طرف سے غافل ہو تو میں جھپٹ کر اسے
بغیر مسلح کر دوں لیکن اس نے ایک بار بھی مجھے یہ موقع
فراہم نہیں کیا البتہ اپنی مریضانہ سرزنش کے دوران اس نے ہمیں پوری
صورت حال سے آگاہ کر دیا تھا جو ہمارے حق میں بہت خطرناک
تھی۔ ہمارے فرار کی راہیں مسدود کی جا چکی تھیں۔ میکس نے ہمیں
ناول کی خصلت بتایا ہوا تھا اور پرک ہمیں اونچے داموں خریدنے کے
چکر میں تھا۔ میرا ذہن اس بارے میں بہت تیزی سے کام کر رہا تھا
کیونکہ اس وقت کی ذرا سی لغزش ہمارا مستقبل برباد کر سکتی تھی۔
میرے لیے خوشی کی بات صرف اتنی تھی کہ پرک نے مزاحمت کی
صورت میں ہلاک کرنے کی کوئی دھمکی نہیں دی تھی بلکہ یہ
کہہ رکھا تھا کہ وہ میکس کے ہاتھوں ہمیں بندھوا کر اپنے گھر لے

جانے کا ارادہ رکھتا تھا جس کا مطلب تھا کہ ٹشی کی طرف سے
ویرا کو زندہ گرفتار کرنے کے احکام جاری ہو چکے تھے۔

میکس کے غسل سے فارغ ہو کر آنے تک ہم دونوں ایک
دوسرے کو خونخوار نظروں سے گھورتے رہے۔ ویرا نے تھکے ہوئے
انداز میں صوفے کی پشت گاہ سے سر لگا کر اپنی آنکھیں موند لی تھیں۔

"ہو گیا تمہیں تعارف؟" میکس نے تولیا [illegible] باتھ روم سے آتے
ہی خاص طور پر کسی سے مخاطب ہوئے بغیر سوال کیا۔ پھر اپنی جگہ
سنبھالتے ہوئے ویرا سے بولا۔ "اب تم دونوں اپنے کمرے میں جاؤ،
مجھے کچھ بات کرنی ہے۔"

ویرا نے صوفہ چھوڑ دیا مگر میں اپنی جگہ ڈٹا رہا اور نرم لہجے
میں بولا۔ "تمہیں پرک نے بتایا ہے کہ تم ہیرہ فروشی بھی کرنے لگے
ہو۔ ہمارا سودا اگر ہماری موجودگی میں ہی کیا جائے تو تمہارے لیے
سودمند رہے گا۔"

میری زبان سے وہ بات سنتے ہی میکس طیش میں آ گیا۔
اس کا بایاں ہاتھ گھوم کر پرک میلون کے گنجے سر پر پڑا اور وہ کراہتا ہوا
اپنے پستول سمیت ایک طرف لڑھک گیا۔

"یہ کیا بکواس کی ہے تم نے؟ میں تمہاری ہڈیاں چبا جاؤں گا۔"
میکس آستینیں چڑھاتے ہوئے آگ بگولہ ہو کر کھڑا ہو گیا۔ اور ویرا اپنی
آنکھوں میں اطمینان کی چمک لیے واپس اپنی جگہ پر بیٹھ گئی۔

"خدا کے لیے میکس ہوش میں آؤ۔" پرک دونوں ہاتھوں کو
اپنے گنجے سر کے سامنے ڈھال بناتے ہوئے گڑگڑایا۔ "اس نے
حماقت میں انہیں کچھ باتیں بتا دی ہیں لیکن یہ اب ہم دونوں کو
لڑوا کر اپنا الو سیدھا کرنا چاہتے ہیں۔ تم دیکھنا کہ معاملہ طے ہو جانے کے
بعد میں ان دونوں سے کیسا سلوک کرتا ہوں۔"

"پھر اس سے پستول تو لے لینا۔" میں نے میکس کو مزید
بھڑکایا۔ "[illegible] کی صورت میں یہ ہمیں یہاں سے
پستول کے بل پر نکال لے جانے کی سوچ رہا تھا۔"

پرک میلون قد میں میکس سے نکلتا ہوا اور طاقت میں برابر
بھی رہا ہوگا لیکن اس وقت میکس اس پر بری طرح حاوی تھا۔
اس نے کسی باز کی طرح جھپٹ کر پرک کے ہاتھ سے پستول چھین
لیا۔ ساتھ ہی وہ فرش میں غرانے بھی لگا تھا۔ میکس ذرا پیچھے ہٹا
تو پرک نے بمشکل خود کو اپنی نشست میں سنبھالا اور مجھے کینہ توز
نظروں سے گھورنے لگا۔

"لے جا سکتے ہو تو میری مرضی کے بغیر اب انہیں لے کر دکھاؤ۔"
میکس اسے کینہ توز نظروں سے گھورتے ہوئے غرایا۔ "تم دوست
نہیں آستین کے سانپ ہو۔ میرے سامنے کوئی متبادل راستہ
ہوتا تو اسی وقت تمہاری منحوس صورت پر تھوک دیتا۔"

کر دیا۔

اس وقت مجھے اندازہ ہوا کہ کسی مقابلے کے بغیر واردات میں خود شریک ہو کر جوش اور اشتعال میں دس پانچ حریفوں کو موت کے گھاٹ اتار دینا بہت آسان کام تھا لیکن دو بدو ٹھنڈے دل سے کسی دشمن کی موت کا تماشا دیکھنا زہرہ گداز کام تھا جو کم از کم کمزور دل کے کسی آدمی کے بس کا نہیں تھا۔

میکس کی فولادی انگلیوں نے رک کے جسم میں تازہ ہوا پہنچنے کا ہر راستہ بند کیا ہوا تھا اور رک تڑپ تڑپ کر سانس لینے کے لیے مچل رہا تھا۔ جسمانی مشقت کی وجہ سے اس کی تازہ ہوا کی طلب بڑھی ہوئی تھی جب کہ حلقوم پر میکس کا شکنجہ جما ہوا تھا لہٰذا دیکھتے ہی دیکھتے رک کی آنکھیں اپنے حلقوں سے ابلنے لگیں اور پھر اس کی زبان بھی رفتہ رفتہ دہانے سے باہر لٹکنے لگی لیکن میکس نے اپنی گرفت ڈھیلی نہیں پڑنے دی اور آخر کار رک کی ساری مزاحمت دم توڑ گئی۔ اس کے بعد بھی چند ثانیوں تک میکس اسی طرح اس کے سینے پر سوار رہا۔

"اوہ او... اب وہ ٹھنڈا ہو چکا ہے۔" بالآخر میں نے میکس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر نرمی سے کہا۔ اس نے پلٹ کر اپنی وحشت زدہ خون آشام نظروں سے مجھے گھورا پھر رک کے بے جان چہرے پر حقارت سے تھوک کر نیچے اتر آیا۔

"یہ تم نے برا کیا۔ اسے مرنا نہیں چاہیے تھا۔" ویرا نے مکارانہ اداسی کے ساتھ کہا۔

"شٹ اپ۔" وہ کسی بھیڑیے کی طرح غرایا۔ "میں وعدہ شکنوں سے نمٹنا اچھی طرح جانتا ہوں۔ شروع ہی سے اس کی نیت خراب تھی ورنہ وہ پستول ساتھ نہ لایا ہوتا۔"

میں نے دل میں سوچا کہ وہ خود کب وعدے کا پاس کرتا تھا جو اسے رک سے شکایت پیدا ہوئی تھی۔ میکس نے ویرا کو اپنا مہمان اور مجھے کرائے دار بنا کر اپنی دانست میں ہمیں بیچ ڈالنے کی پوری پوری کوشش کی تھی لیکن ہمارے ستارے یاور تھے کہ ہم اس کے جال کا توڑ کرنے میں کامیاب ہو گئے۔

"اس واقعے کے بارے میں تم نے کسی سے بھی زبان کھولی تو یہ یاد رکھنا کہ میں تم دونوں کو رک میلون کے پاس پہنچا دوں گا۔" اس نے باری باری ہمیں گھورتے ہوئے خونخوار لہجے میں کہا۔

"ہم جانتے ہیں۔" ویرا بولی۔ "خود ہمارے ہاتھ بھی صاف نہیں ہیں۔"

"یہ لاش میری کار کی ڈکی میں پہنچوا کر اب تم دونوں یہاں سے چلتے پھرتے نظر آؤ۔" وہ اپنے چہرے پر ہاتھ پھیر کر اپنی خراشوں اور زخموں کا جائزہ لیتے ہوئے بولا۔ اس مقابلے میں کیونکہ دست بہ دست لڑائی ہوئی تھی اس لیے میکس کا چہرہ بھی زخموں سے رستے ہوئے خون اور نیلوں کے نشانات کے باعث مضحکہ خیز بن کر رہ گیا تھا۔

وہ تولیوں کے بنڈل سمیت کرائنی خوابگاہ میں گھس گیا پھر منہ پر پانی بہا کر تولیے سے چہرہ خشک کرتے ہوئے وہ فوراً ہی واپس آیا تھا۔ اس کے بائیں ہاتھ میں پلاسٹک کا ایک بڑا سا تھیلا تھا جو اس نے میری طرف اچھال دیا۔ "لاش! اسے تھیلے میں ٹھونس کر ڈالو اور اس کا منہ رسی سے باندھ دو تاکہ میری کار کی ڈکی میں اس کے ناپاک خون کے نشانات باقی نہ رہنے پائیں۔"

وہ کام خاصا وقت طلب تھا۔ سب سے پہلے میں رک کی جیب تک ڈھونڈ سے جا بجا رستے ہوئے خون کو خشک کرتا پھرا۔ اس کا چہرہ بری طرح خون میں لتھڑا ہوا تھا۔ اس صفائی کے لیے میکس نے اپنے گھر سے کوئی کپڑا دینے سے انکار کر دیا کیونکہ اس سے ملنے والا کوئی سراغ بھی اس کی آزادی کے لیے خطرہ بن سکتا تھا اس لیے مجھے رک میلون کے لباس کے چیتھڑوں پر ہی اکتفا کرنا پڑا۔

اس صفائی سے فارغ ہو کر ہم نے رک میلون کی لاش خون آلود چیتھڑوں سمیت تھیلے میں ٹھونس دی۔ کوڑا پھینکنے والا وہ تھیلا شاید شراب خانے کے وسط میں صاف کرنے کے کام آتا تھا کیونکہ یورپ کے بیشتر ملکوں میں کھلا ہوا کوڑا پھینکنا معاشرتی اور بعض ملکوں میں قانونی جرم بھی تصور کیا جاتا ہے کیونکہ اس سے مزید گندگی اور بیماریاں جنم لیتی ہیں۔ اسی لیے ہر مکان اور دکان کے مالکان رات میں اپنا سارا کوڑا سیاہ پلاسٹک کے مضبوط تھیلوں میں بند کر کے رات گئے اپنے دروازوں سے باہر رکھ دیتے ہیں جنہیں صبح اندھیرے صفائی کے اداروں کی گاڑیاں اٹھا لے جاتی ہیں۔

میکس کے تیوروں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ رک کی لاش بھی مجھ کو ڈھونی پڑے گی اس لیے میں نے اس کے کہنے سے قبل وہ سیاہ وزنی تھیلا اپنے کندھے پر اٹھا لیا۔ غنیمت یہ تھا کہ لاش گرم اور تازہ تھی جس کی وجہ سے سارے جوڑ نرم تھے اس لیے مجھے شہر کے اس ہرکارے کی لاش سنبھالنے میں کوئی دشواری نہیں ہوئی۔ ڈالر کا انعام تھا جسے پانے کے چکر میں اپنی جان سے ہاتھ دھو بیٹھا۔

میرے اس رضاکارانہ تعاون پر میکس نے پہلی بار میری حوصلہ افزائی کی اور اس کی نگرانی میں رک کی لاش چند ہی منٹ میں اس کی کار کی ڈکی میں منتقل کر دی گئی۔

"آتے ہوئے میرے ساتھ والی سیٹ پر بیٹھا ہوا بک بک کر رہا تھا لیکن اب ڈکی میں خاموشی کے ساتھ واپس جا رہا ہے۔" میکس گیراج سے گیٹ میں کھلنے والی سیڑھیاں لے کر ہوئے بڑبڑایا۔ مجھے اس کی وہ مہارت حیرت انگیز معلوم ہوئی کہ انگریزی پر قادر الکلام نہ ہونے کے باوجود میری وجہ سے

وہ دبادہ مزا انگریزی ہی بولتا رہا تھا۔
اوپر پہنچ کر ہم نے واپسی کا ارادہ ظاہر کیا تو میکس کو خیال آ ہی گیا تو اس نے بیماری کی وجہ سے باون ہزار پاؤنڈ لگائے تھے۔ "یہ خود نہیں چھوڑ آیا لیکن موجودہ حالت میں میں خود کو تماشا بنانا پسند نہیں کروں گا۔"
"تو چھوڑ دو لیکن نیچے والوں سے کہہ دو کہ ہمیں نکل جانے دیں۔" ہالی نے کہا۔
"اوہ ضرور۔" کہتے کہتے وہ چونک پڑا۔ "لیکن تمہیں یہ کیسے معلوم ہوا کہ نیچے تمہیں روک لیا جائے گا؟"
"یک بہت باخبر آدمی تھا، اس نے ہی ہمیں بتایا تھا۔"
"میری چند منٹ کی غیر حاضری میں وہ کمبخت تمہیں کھانا پینا تک بنا گیا۔" وہ پھر غصے میں آ گیا۔ "پتا نہیں اسے اس کی سنڈیکیٹ والے کیسے برداشت کرتے ہوں گے۔"
میکس نے نیچے اترے بغیر اوپر کے کوریڈور سے کسی کو چیخ کر فرنچ میں ہدایت دی اور ہم اس سے ہاتھ ملا کر قالین والے چوبی زینوں کی طرف بڑھ گئے۔
انکل، نیا کو اور پیرس کی بھلی چنگی تیز تر چیلے زینوں پر بھی اتنی شدید تنگی کر سکتے آدمی کو محض اس ماحول میں چند سانس لینے سے نشہ ہو سکتا تھا۔ اوپری منزل کے برعکس میکس کا شراب خانہ خاصا قرینے کا نظر آ رہا تھا لیکن وہیں مدھم روشنیوں میں وہاں بیٹھے ہوئے مرد اور عورتیں یقیناً معاشرے کے نچلے طبقے سے تعلق رکھتی تھیں جن کا اظہار شوخ لباسوں، تیز میک اپ اور اونچی آوازوں سے بہ آسانی ہو جاتا تھا۔
ہمیں آخری زینے پر دیکھتے ہی گیجو بارٹینڈر نے دور سے ہاتھ اٹھا کر الوداعی سلام کیا۔
"یہ تصاویر عورتوں کے یہاں آنے میں مانع نہیں ہوتیں؟" میں نے وہاں آویزاں تصاویر کی طرف اشارہ کر کے دبیرا سے پوچھا۔
"یہ سب اس طبقے سے تعلق رکھتی ہیں کہ میکس انہیں اجازت دے دے تو وہ سر بنا م ہی بن سنور کر ان تصویروں کی جگہ اسی انداز میں لٹک جائیں۔" وہ استہزائیہ لہجے میں بولی۔ "تم مشرقی لوگ ابھی تک اٹھارہویں صدی میں رہ رہے ہو۔ ہمارے ہاں یہ چیزیں عرصے سے شجر ممنوعہ نہیں رہی ہیں۔ قانون جبر اور تشدد کا مخالف ہے لیکن کہیں بھی فرد کی آزادی اور تفریح پر کوئی قدغن عائد نہیں کرتا۔"
ہم شراب خانے کے دروازے سے نکل رہے تھے۔ میں نے دبیرا کے لیے دروازہ کھول کر تھاما ہوا تھا کہ ایک قریبی میز سے

دیکھ چکے تھے اس لیے جان بچانے کے لیے وہاں سے
نکلنا پڑ گیا اور اب ہوٹل کا معاملہ درپیش تھا جب کہ شہر
کے مانے ہی ہوٹل شاید پہلے ہی ان وحشی والوں کی مخبری
نظروں میں آ چکے تھے۔

ویرا نے میکسن کے پاس ضرور اپنا تعارف لینا جیرالڈ
کے طور پر کرایا ہوا تھا لیکن اس نام کے ساتھ اس کے پاس
کوئی شناختی دستاویز نہیں تھی۔ اب تک وہ ہر جگہ کھلے بندوں
اپنا اصل نام یا پھر ہیتھر ویرا لائمیڈ کا اعزازی کارڈ استعمال کرتی
رہی تھی۔ میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ وہ ہوٹل میں کس نام
سے قیام کرنے کا ارادہ رکھتی تھی۔

"اس بارے میں میں خود فکر مند ہوں۔" میرا سوال سن
کر اس نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "اصل نام استعمال کرتے ہی
میں وحشی درندوں کا نشانہ بن جاؤں گی۔ اس کی بس ایک ہی صورت
ذہن میں آ رہی ہے جو بظاہر میرے لیے محفوظ ہے لیکن کسی
وقت خطرناک بھی ہو سکتی ہے۔"

"وہ کیا؟" میں اس وقت احمقانہ مشوروں تک پر غور
کرنے پر آمادہ ہو چکا تھا۔ میرا خیال تھا کہ ویرا اسی قسم کی
کوئی ناقابل عمل تجویز پیش کرے گی جسے غور و خوض کے بعد
شاید قابل عمل بنایا جا سکے۔

"تم کسی ہوٹل میں اپنے نام پر ڈبل روم بک کراؤ تمہارے
کاغذات بھی پورے ہیں اور لاطوکی خفیہ ادارے جیفری آک کے نام کے
ذریعے کوئی تم تک نہیں پہنچ سکے گا۔ میں بعد میں ایک ملاقاتی
کے روپ میں تمہارے کمرے میں آ کر مقیم ہو جاؤں گی۔ کمرے
کی صفائی کرنے والی خادمہ کے علاوہ کسی کو میرے قیام کا علم
نہیں ہو سکے گا۔ تم مجھے ایک معزز امیر زادی اور اپنی گرل فرینڈ
ظاہر کر کے اسے بھاری ٹپ دیتے رہو گے تو وہ اپنی زبان
بند رکھے گی۔"

تجویز فوری طور پر قابل عمل تھی کیونکہ اچھے ہوٹلوں میں
انتظامیہ اپنے مہمانوں کی پرائیویسی میں قطعی دخل اندازی نہیں
کرتی۔ البتہ کرائے کی مناسبت سے اپنے مہمانوں کو کمرے میں
سہولتیں میسر کرتی ہے جو ڈبل روم کا کرایہ ادا کرنے کی صورت میں
دو افراد کے لیے کافی ہوتی ہیں لیکن سوال یہ تھا کہ ویرا شکل میں بہت
زیادہ معروف اور نمایاں پہچانی شخصیت کی مالک تھی۔ وہ جب
بھی منظر عام پر آتی وحشی کے لالچی بھیڑیے بے پناہ ...
رال ٹپکاتے اس پر ٹوٹ پڑتے۔ اس کے ساتھ ہوٹل میں
غیر معینہ مدت تک محصور ہو جانا دوسرے خطرات کو جنم دینے
کا سبب بن سکتا تھا جن کا میں اس وقت کوئی اندازہ نہیں لگا
سکتا تھا۔

جہاں تک میرا تعلق تھا، میں خود بھی وحشی کی لسٹ میں سر فہرست
تھا۔ ان کے پاس میرا کوئی تازہ ریکارڈ نہیں تھا۔ وہ لوگ
صورت سے زیادہ مجھے ڈیجی کے نام سے جانتے تھے۔ ان کے
پاس اگر میری پرسول پہ ال کچھ تصاویر موجود بھی تھیں تو ان کی
بنا پر اس وقت کوئی ماہر شخص بھی مجھے شناخت نہیں کر سکتا
تھا۔ اس لیے اگر میں ڈیجی کا نام ترک کر کے نئے شناختی کاغذات
کے ساتھ جیفری آک کی شخصیت اختیار کر لیتا تو میرے لیے
خطرات ختم ہونے کے برابر رہ جاتے۔ اس طرح میں ہوٹل یا
کسی اور کمین گاہ میں محصور رہنے کے بجائے خاموشی کے ساتھ
بھی لائمیڈ کے ٹھکانے کی طرف پیش قدمی کر سکتا تھا۔

ویرا بھی لائمیڈ کے عتاب میں آنے کی وجہ سے میرے لیے
یک بیک اپنی افادیت کھو بیٹھی تھی اور حالات کا تقاضا یہ تھا
کہ مجھے خود کو آنہانی بڑے خطرات سے بچانے کے لیے اس
سے فوری طور پر کنارہ کشی اختیار کر لینا چاہیے تھی۔ وہ راستہ
بہت خود غرضانہ ہوتا، لیکن مجبوری یہ آ پڑی تھی کہ مستقبل قریب
میں اس کا کوئی متبادل بھی نظر نہیں آ رہا تھا۔

میں نے اس وقت ویرا سے اس موضوع پر ایک لفظ بھی
نہ کہا۔ میرا خیال تھا کہ ہوٹل میں سر چھپانے کی جگہ میسر آنے
کے بعد کسی وقت مناسب ماحول میں اسے اعتماد میں لینے کی
کوشش کرتا۔ ویرا کی خاموشی سے میں نے اندازہ لگایا کہ
وہ بھی اس پہلو سے لاعلم نہیں تھی۔

تمام ہوٹلوں کی جگمگاتی ہوئی روشنیاں نمودار ہوتے
ہی ویرا نے تھیلا میرے حوالے کر دیا۔ "ہوٹل مادکو میں
چلے جانا۔ میں ایک ڈیڑھ گھنٹے بعد آؤں گی۔"

میں نے گرمجوشی کے ساتھ اس کا ہاتھ دبایا اور تیز قدموں کے ساتھ آگے بڑھ گیا۔ ویرا میرے سامنے ہی سڑک عبور کر کے دوسری طرف چلی گئی تھی جہاں کئی اچھے کالی ہاؤسز نظر آرہے تھے۔

ہوٹل مارکوئیس چار منزلہ عمارت میں واقع تھا۔ ہوٹل پرانا ہونے کے باوجود رکھ رکھاؤ اور سامان کے اعتبار سے بہت قرینے کا نظر آرہا تھا۔ چیک ان کاؤنٹر کے برابر میں ایک اسٹینڈ پر ہوٹل کے بارے میں مفت تعارفی کتابچے رکھے ہوئے تھے۔ میں نے وہیں کھڑے کھڑے سرسری نظر سے ایک انگریزی بروشر کا جائزہ لیا اور کاؤنٹر پر پہنچ گیا۔

میرا مقدر جاگتے ہی کاؤنٹر کلرک نے کارڈ نما فارم میری طرف بڑھا دیا۔ میں نے پاسپورٹ نکال کر اپنے نئے نام سے زندگی کا پہلا فارم بھرنا شروع کیا اور پیٹرواک کے دستخط کر کے پاسپورٹ سمیت اس کی طرف بڑھا دیا۔ اس نے پاسپورٹ کا تصویر اور کوائف والا صفحہ دیکھ کر میرا جائزہ لیا۔ میں بظاہر بے پروائی سے کاؤنٹر پر کہنی ٹکائے سگریٹ پینے میں مصروف تھا مگر کاؤنٹر کلرک کی وہ عجیب حرکت میری نظروں سے پوشیدہ نہ رہ سکی کہ اس نے فارم دیکھنے سے پہلے کم از کم تین بار دزدیدہ مگر پرتجسس نظروں سے میرا اور پاسپورٹ کی تصویر کا موازنہ کیا تھا۔ میں اس طرف سے مطمئن تھا لہٰذا میں نے اسے ٹوکنے کی ضرورت نہیں سمجھی اور چند ثانیوں کے بعد اس نے تین یوم کا پیشگی کرایہ جمع کر کے تیسری منزل کے ایک کمرے کی چابی پورٹر کے حوالے کر دی۔ اس اثناء میں مزید دو جوڑے میرے پیچھے آ کھڑے ہوئے تھے اس لیے میں فوری طور پر پورٹر کے ہمراہ لفٹ کی طرف بڑھ گیا جو فلور پر موجود تھی۔

کمرے سے پورٹر کو رخصت کرنے اور جوتے وغیرہ اتارنے کے بعد میں نے ایک بار پھر پاسپورٹ کا تفصیلی جائزہ لیا لیکن اس کے اندراجات یا تصویر میں کوئی گڑبڑ محسوس نہ کر سکا۔ اس پاسپورٹ کی خوبی یہ تھی کہ اس کا اجراء چھ ماہ پرانی تاریخوں میں ہوا تھا اور اس پر کئی بین الاقوامی سفر مندرج تھے۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ ویرا والی ایجنسی نے کسی پرانے پاسپورٹ پر مہارت سے تصویر اور مہر تبدیل کر کے مجھے پیٹرواک بنا دیا تھا۔ اپنے اطمینان کے بعد میں نے شناختی کاغذات والا لفافہ تکیے کے نیچے ڈال دیا اور آرام دہ بستر پر دراز ہو گیا۔ ویرا سے بچھڑنے کے بعد اس وقت پہلی بار مجھے اپنی پنڈلیوں میں درد کی ہلکی سی کسک محسوس ہوئی تھی۔

دوسری طرف ویرا بھی زیادہ دیر تک باہر نہ رہ سکی۔ ایک گھنٹے بعد کمرے میں فون کی گھنٹی بجی تو میں بری طرح چونک پڑا۔ فوری ذہن میں پہلا خیال یہی آیا کہ میرا دوبارہ کا فیصلہ کر لیا تھا۔ ریسیور اٹھانے پر آپریٹر نے ناقابل فہم سی شستہ بڑبڑاہٹ کے بعد کال ڈائریکٹ کی تو میں نے سکون کا سانس لیا کیونکہ وہ ویرا تھی جو اس وقت ہوٹل کی لابی سے انٹرکام پر لینا جیرالڈین بن کر بات کر رہی تھی۔

وہ جزئیات کے معاملے میں ہمیشہ محتاط رہتی تھی اسی لیے اس نے براہ راست کاؤنٹر پر جا کر میرا کمرہ نمبر معلوم کرنے اور خود کو ایکسپوز کرنے کے بجائے انٹرکام پر آپریٹر سے میرا نمبر مانگا اور فون پر بات کرنے کے چند ثانیوں بعد ہی اوپر کمرے میں آ پہنچی۔ اس کے ساتھ خورد و نوش کے سامان کا ایک تھیلا اور بلیک لیبل کی بوتل بھی تھی۔

"اب تمہیں میرے لیے خریداری کرنا ہوگی۔" اس نے تھکے ہوئے انداز میں صوفے پر دراز ہوتے ہوئے کہا۔ "میں نے اپنی وضع قطع تبدیل کر کے اب لینا جیرالڈ کا اختتام کرنے کا فیصلہ کر لیا ہے جو عربی وضع قطع کے لباس میں ہی ممکن ہوگا اس کے ساتھ باہر نکل کر اپنا کام کر سکوں گی۔ موجودہ نام اور روپ تو کسی بھی لمحے میری تباہی کا سبب بن سکتا ہے۔"

مجھے خوشی ہوئی کہ میرے دل کی بات اس کے ذہن پر بھی سوار تھی اور وہ اس کا حل سوچ کر آئی تھی ورنہ میں تو اس سے کنارہ کشی کے امکانات پر غور کرنے لگا تھا۔

"یہ کیسے ثابت کرو گی کہ تم لینا جیرالڈ ہو؟"

"اسی طرح جیسے تم نے اپنا پیٹرواک ہونا ثابت کر کے یہ کمرہ لیا ہے۔" وہ مسکراتے ہوئے بولی۔ "انہی لوگوں سے دوبارہ کام لینا ہوگا۔ ویسے بھی سلطان شاہ کا معاملہ ابھی جاری ہے۔ جس وقت تم نے لباس فراہم کر دیا میں اپنے مشن پر نکل جاؤں گی بلکہ الگ کمرہ بھی لے لوں گی۔"

"صرف آج کی رات ٹھہر جاؤ صبح یہ کام کر دوں گا۔ فی الحال اپنے سائز وغیرہ بتا دینا۔"

"بتا دوں گی۔" وہ مسکراتے ہوئے بولی۔ "ویسے اعلیٰ فرنچ عربوں سے بہت مرعوب ہیں۔ ہر عرب کو تیل کا شیخ تصور کر کے معزز گردانتے ہیں کیونکہ انہیں مشرق وسطیٰ میں اربوں کے ٹھیکے ملے ہوئے ہیں۔"

"اس لباس میں تم کیسی جیسے لوگوں کے پاس بھی جا سکو گی۔"

"شاید اب ضرورت بھی نہ پڑے۔ گن پوسٹ کی ذمہ

جاتی ہے۔ روشنی کی بہت سی قسموں سے بچا سکے گی! ایچ بینڈنگ کمرے بولی۔ "مجھے تو بتاؤ، پیٹرولک کے روپ میں تمھاری پہلی اداکاری کیسی رہی؟"

"بہت کامیاب!" میں نے بے پروائی کے ساتھ کہا۔ "ریسپشن کاؤنٹر کلرک نے کئی بار میرا اور تصویر کا موازنہ کیا تھا لیکن میں نے اس کی حرکت کو کوئی اہمیت ہی نہیں دی تھی!"

"موازنہ!" وہ نچلا ہونٹ دانتوں میں دبا کر پُرخیال انداز میں بڑبڑائی، پھر مجھ سے بولی۔ "ذرا اپنا پاسپورٹ تو دکھاؤ مجھ کو۔ آخر وہ کیا دیکھ رہا تھا۔ اس وقت ہم معمولی باتوں کو بھی نظرانداز کرنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتے۔"

اس وقت میرا ارادہ بستر چھوڑنے کا نہیں تھا لیکن دیرا کے اصرار پر مجھے اپنا پاسپورٹ اس کے حوالے کرنا پڑ گیا۔ وہ کئی منٹ تک بستر پر دراز میری تصویر کو دیکھتی رہی۔ اس کی آنکھوں میں الجھن کے آثار تھے جیسے وہ کوئی فیصلہ نہ کر پا رہی ہو۔ پھر اس نے بوجھل خالی الذہنی کے عالم میں میری طرف دیکھا اور پھر اچھل کر بستر سے اتر گئی۔

"کیا ہوا؟" اس کے ہیجان آمیز ردعمل پر میں بھی بوکھلا گیا۔

"وہ ٹھیک موازنہ کر رہا تھا۔" دیرا ہیجانی اور سنسنی خیز لہجے میں بولی۔ "خیریت چاہتے ہو تو فوراً یہاں سے نکل بھاگو ورنہ کسی بھی لمحے پولیس چھاپا مار سکتی ہے۔"

"کچھ بکو تو کیا مصیبت آ گئی ہے؟" میں نے عجلت میں جوتے پہنتے ہوئے جھلا کر کہا۔

"پاسپورٹ کا اجرا چھ ماہ قبل ہوا ہے لیکن تمھارے بدن پر بالکل وہی پتلون، قمیص اور کورٹ ہے جس میں تصویر اتاری گئی ہے۔ قمیص کے چارخانے والے ڈیزائن نے اس مشابہت کو بہت واضح کر دیا ہے۔ وہ یہی دیکھ رہا ہوگا! وہ اب تمھارے خلاف جعلی شناختی کاغذات رکھنے کے جرم میں کسی بھی وقت کارروائی ہو سکتی ہے۔"

بات سمجھ میں آتے ہی میرے ہاتھ پیر پھول گئے۔ اگر مجھے یا دیرا کو ذرا بھی عقل ہوتی تو تصویر اترواتے وقت لباس بدلا جا سکتا تھا! تصویر اتروانے کے بعد جیکب کا دیا ہوا میرے اندازے کا کوئی لباس پہنا جا سکتا تھا لیکن اس وقت ہم نے ایک اہم نکتہ بھی سے نظرانداز کر دیا تھا جسے ہوٹل کے معمولی سے کاؤنٹر کلرک نے پہلی نظر میں بھانپ لیا تھا۔

مگر بات یہ تھی کہ ایسی زبردست قوت مشاہدہ رکھنے والے کو ہوٹل میں کلرک کے بجائے کسی اہم سرکاری عہدے پر فائز ہونا چاہیے تھا مگر ہماری بدقسمتی سے وہ ہوٹل خانہ کوئیں میں جھک مار رہا تھا۔

تیر کمان سے نکل چکا تھا اور اب اس کا مداوا یہی ہو سکتا تھا کہ ہوٹل والوں کو فوری طور پر خیرباد کہہ کر کوئی نیا ٹھکانا تلاش کیا جائے۔

روانگی کے لیے دیرا نے بیگ اٹھایا ہی تھا کہ اچانک دروازے پر زوردار دستک ہوئی اور میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ دیرا کے چہرے پر ہوائیاں اڑنے لگیں اور اس نے بوکھلاہٹ میں باتھ روم میں داخل ہو کر خود کو اندر مقفل کر لیا۔

دروازے پر دوبارہ دستک ہوئی۔ باہر والے دروازہ جلد از جلد کھلوانے کے لیے بےتاب تھے۔

"ایک منٹ ٹھہرو۔" میں نے اونچی آواز میں یہ کہہ کر رقم کے تھیلے کی تلاش میں چاروں طرف نظریں دوڑائیں تو تھیلا نمودار تھا۔ میرے کاغذات کا لفافہ میرے ہاتھ میں دبا ہوا تھا۔ غالباً دیرا گھبراہٹ میں رقم کا تھیلا بھی اپنے ساتھ باتھ روم میں لے گئی تھی۔

اس سے پہلے کہ باہر والے بےچین ہو کر دروازے پر باقاعدہ مکے بازی شروع کرتے، میں نے خوف اور بےبسی کے ملے جلے احساسات کے ساتھ دروازہ کھول دیا۔

میرے سامنے ایک ادھیڑ عمر اور تجربےکار پولیس افسر پوری وردی میں اپنے ایک جوان سال ماتحت کے ساتھ موجود تھا۔ ان دونوں کے پیچھے جیک اِن کاؤنٹر کا کلرک اور دو دیگر سادہ پوش افراد موجود تھے جن کا تعلق شاید ہوٹل کی انتظامیہ سے تھا۔

فرار کی سب راہیں مسدود ہو چکی تھیں اور قانون بالآخر اپنی پوری قوت کے ساتھ میری راہ میں حائل ہو گیا تھا۔ میری نگاہوں کے سامنے رنگین دھبے اور گھنگھریالے دائرے سے ناچنے لگے جن کے وسط میں کھڑے ہوئے ادھیڑ عمر پولیس افسر کی گہری نظریں نگاہوں کے راستے میرے وجود کی گہرائیوں میں اترتی جا رہی تھیں۔

"**مونسیور** پیٹرولک؟" ادھیڑ عمر پولیس افسر کی استفسار طلب آواز مجھے کسی گہرے کنوئیں کی تہ سے آتی ہوئی محسوس ہوئی اور میں اثبات میں سر ہلا کر رہ گیا۔ اس نے جس طرح میرے نام کے ساتھ مسٹر کے بجائے مونسیور لگایا تھا، اس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ پوری گفتگو

قریب میں ہی ختم کرنے کا ارادہ لے کر آیا تھا۔

"جیرڈ واک!" میں نے اپنے سر کو اثبات میں جنبش دیتے ہوئے کہا پھر بلا ہچکچاہٹ کولی لہجے میں انگریزی میں سوال کیا "کیا یہاں غیر ملکیوں کے پولیس رجسٹریشن کا بھی رواج ہے؟ میں اطالوی ہوں اور فرانس کے ساتھ شاید آپ بھی یورونی مشترکہ منڈی کا رکن ہے؟"

دو باوردی پولیس افسران اور ہوٹل کی انتظامیہ کے تین افراد پر مشتمل وہ جماعت یقینی طور پر خیر سگالی کے کسی مشن پر مجھ سے ملاقات کرنے نہیں آئی تھی۔ اس خطرے کی داغ بیل اسی وقت پڑ گئی تھی جب ہوٹل کے چیک ان کلرک نے میرے پاسپورٹ کی تصویر کا میرے بدن پر موجود لباس سے موازنہ شروع کر دیا تھا یہ اور بات تھی کہ میں اپنے طور پر اس خطرے کا ادراک کرنے سے یکسر قاصر رہا تھا اور جب ڈیلا نے چند منٹ قبل صحیح صورت حال کا اندازہ لگایا تو تاخیر ہو چکی تھی کیونکہ وقت ہمارے ہاتھوں سے نکل گیا تھا۔ چیک ان کلرک کو اپنے شبہات ہوٹل کے اعلیٰ افسران اور پھر مقامی پولیس تک پہنچانے کے لیے کافی وقت مل گیا تھا اور اس سے قبل کہ میں ڈیلا کے ساتھ ہوٹل سے خاموشی کے ساتھ فرار ہوتا، پولیس میرے دروازے پر آ چکی تھی۔ میرے لیے وہ صورت حال بہت سنگین اور خطرناک تھی۔ ایک بار پولیس کی گرفت میں آنے کے بعد دنیا کی کوئی طاقت بیچ شپ کے خون آشام جیٹریوں کے چنگل سے نہیں بچا سکتی تھی اس کے بعد ہمارے مستقبل کا فیصلہ صرف اور صرف جمی لا مینڈ کی مرضی پر منحصر رہ جاتا۔

لیکن میری طرف سے خوف، عجلت یا گھبراہٹ کا اظہار اس وقت میرے لیے مہلک ثابت ہو سکتا تھا لہٰذا میں نے اپنے دل پر چھا جانے والے تمام تفکرات اور وسوسوں پر قابو پا کر پُراعتماد انداز میں صورت حال سے نمٹنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

اس وقت ہمارے ستارے شاید ایک ساتھ ہی گردش میں آ گئے تھے کیونکہ میں اپنے بدن پر موجود لباس کی وجہ سے مشتبہ سمجھ لیا گیا تھا اور ہوٹل کے رجسٹر میں صرف میری آمد کا اندراج ہوا تھا اور ڈیلا میرے کمرے سے ملحق باتھ روم میں موجود جو مقفل تھی، اگر اسے غیر رجسٹرڈ کے تحفظ کے ساتھ وہاں دیکھ لیا جاتا تو ہماری گلوخلاصی کی ہر راہ مسدود ہو سکتی تھی۔

چنانچہ میرے یہ سارے خیالات میرے ذہن میں ابھر کر معدوم ہو گئے اور میں نہایت بااخلاق انداز میں ہمہ تن ادھیڑ عمر پولیس افسر کی طرف متوجہ ہو گیا جو کڑے ہوئے لہجے میں انگریزی میں کہہ رہا تھا "مونسیور جیرڈ واک! مجھے افسوس ہے کہ ہم تمہارے آرام میں مخل ہوئے۔" الفاظ نرم لیکن لہجہ کسی بھی قسم کی معذرت سے یکسر عاری اور غیر دوستانہ تھا۔ "لیکن ہم اپنے فرائض سے مجبور ہیں اور ایک اطلاع پر تمہاری سفری دستاویزات کی تفصیلی جانچ پڑتال کے لیے یہاں آئے ہیں۔"

"مجھے کوئی اعتراض نہیں ہے۔" میں نے خشک لہجے میں کہا۔ میں اس وقت کسی ایسے شخص کی اداکاری کرنے کی کوشش کر رہا تھا جسے بے وجہ ہراساں کرنے کی کوشش کی جا رہی ہو۔ "لیکن میرا خیال ہے کہ میرے کاغذات ہوٹل کے کاؤنٹر پر دیکھے جا چکے تھے۔ کیا یہ لوگ اس بارے میں تمہاری کوئی تشفی نہیں کر سکے؟" آخری فقرہ ادا کرتے ہوئے میں خاص طور پر تیز نگاہوں سے اس چیک ان کلرک کی طرف متوجہ ہو گیا جو پولیس افسران کے پیچھے کھڑا ہوا تھا۔

"مجھے افسوس ہے مونسیور!" میری نگاہوں کی تاب نہ لا کر چیک ان کلرک بے آرامی کے ساتھ گلا صاف کرتے ہوئے بول پڑا۔ "دراصل یہ لوگ میری رپورٹ تمام کو پر یہاں آئے ہیں۔۔۔"

اس کی بات ادھوری رہ گئی کیونکہ اس کے برابر میں موجود موٹے تن و توش کے شخص نے دخل در معقولات پر اسے فوراً ہی جھاڑ پلا دی اور وہ بوکھلا کر خاموش ہو گیا کیونکہ برہمی دکھانے والا اپنے اطوار سے ہوٹل کا کوئی ذمہ دار عہدے دار معلوم ہو رہا تھا۔ ادھیڑ عمر پولیس افسر سر ہلاتے ہوئے اس کی سرزنش پر اپنی پسندیدگی کا اظہار کر رہا تھا۔

اس سے قبل کہ موٹے والے کے خاموش ہونے پر ان میں سے کوئی بولنا شروع کرتا میں نے رکھائی کے ساتھ ادھیڑ عمر پولیس افسر سے سوال کیا "اس تصدیق کے لیے ضروری تھا کہ یہ جمگھٹا میرے سامنے آئے؟ مجھے چند منٹ کی مہلت دو تو میں کاغذات لے کر نیچے پہنچ جاتا۔"

"تم یہاں کے آداب معاشرت سے بالکل ناواقف معلوم ہوتے ہو۔" وہ ملائمت سے مجھے اپنی راہ سے ایک طرف دھکیل کر کمرے میں داخل ہوتے ہوئے بولا۔ "میزبان کا فرض ہوتا ہے کہ ناپسندیدگی کے باوجود دروازے پر موجود مہمانوں کو اندر آنے کے لیے کہے اور ہمیں تم سے اسی شائستگی کی توقع تھی جو پوری نہیں ہوئی اس لیے ہم خود ہی اندر آئے جاتے ہیں۔ کاغذات میں کوئی گڑبڑ نہ ہوئی تو ہم چند منٹ میں واپس چلے جائیں گے۔"

اس کی تقلید میں باقی چاروں بھی کمرے میں گھس آئے۔ میرے قریب سے گزرتے ہوئے کلرک نے بے بسی سے میری طرف دیکھا جیسے کہہ رہا ہو کہ اسے اپنی رپورٹ کی بنا پر اتنی سنجیدہ اور سخت کارروائی کی امید نہیں تھی۔

"یہ رہے میرے کاغذات۔" دروازہ بند کر کے پلٹتے ہوئے میں نے اپنے ہاتھ میں موجود تھیلا پولیس افسر کی طرف بڑھا دیا تاکہ وہ کوئی اور موضوع نہ نکال سکے۔

"خوب! تو یہ تم ہاتھ میں لیے پھر رہے تھے۔" اس نے مجھے گھورتے ہوئے طنزیہ لہجے میں کہا۔

…ی گئے تھے جو باہر سے چابی کے بغیر نہیں کھل سکتے تھے لیکن
…ے قفل ایک لیور ٹائپ ہینڈل کو گھما کر انھیں مقفل کیا یا کھولا جا سکتا
…میری جیب میں چند سو ڈالر کی رقم موجود تھی اس لیے اگر میں ویرا
…ڈ روم میں چھوڑ کر کمرے کا دروازہ مقفل کر کے پولیس افسران
…ر نکل جاتا تو ویرا بآسانی صاف باہر اس کمرے سے نکل سکتی
…ور شاید اس حوالات کا سراغ بھی لگا سکتی تھی جہاں مجھے قید
…یا جاتا۔

…کیا مجھے اسی وقت ساتھ چلنا ہوگا؟" بحث کے اختتام پر
…نے دیر لگانے کے لیے وہ لایعنی سا سوال کیا۔

…مجھے افسوس ہے مسٹر ہیورڈ کہ آپ کو اس زحمت سے دوچار ہونا
…ہوٹل کے ایک سادہ پوش افسر نے شستہ انگریزی میں جواب
…جواب دیا۔ مجھے امید ہے کہ آپ ہماری مجبوری سمجھتے ہوئے تعاون
…کاش میں بھی سمجھ سکتا۔" میں نے بینک کو گھورتے ہوئے
…ہجے میں کہا۔ "یہ میری زندگی کا شاید پہلا اور آخری تلخ ترین
…ہے اگر دوبارہ فرانس آنے کی غلطی کی تو اپنے تمام برے تجربات
…میں لکھ کر آؤں گا۔"

…تم غیر ضروری طور پر جذباتی ہو رہے ہو مسٹر ہیورڈ۔" اس
…آفیسر کا لہجہ اس بار سرد اور روکھا ہو گیا۔ "یہ ضابطے کی ایک
…کاروائی ہے جس پر عمل درآمد لازمی اور مناسب ہے۔ ہم تمہیں بھاگنے کی
…اجازت نہیں دے سکتے۔ تمہارے ملک میں بھی ان حالات میں
…ہمارے ساتھ شاید اس سے بہتر سلوک نہ ہوتا۔"

"خیر... خیر میں اس بحث میں نہیں پڑنا کہ آپ کے ملک میں کیا ہوتا اور
…کیا ہونا چاہیے۔ اصل بات یہ ہے کہ روم جا کر مجھے لباس تبدیل
…کرنا ہے اور یہ ضروری ہے... چلیے میں تیار ہوں۔"

…ہم سب ایک قطار کی صورت میں کمرے سے باہر آ گئے۔ کسی کو
…بیڈ روم میں لاک کرنے کی ضرورت کا خیال نہیں آیا تھا۔ آخری شخص ہوٹل
…لنگ روم سے باہر آیا تھا۔ اس نے اندر کی جانب لگی ہوئی چابی سے
…بیڈ روم کا دروازہ مقفل کرنے والا لیور گھمایا اور دروازہ بند کر دیا۔ کھینچ
…کر اس نے ایک بار دروازے پر دباؤ ڈال کر یقین کرنا ضروری
…سمجھا کہ دروازہ مقفل ہو چکا تھا۔

ویرا اس کمرے کے باتھ روم میں اب تنہا رہ گئی تھی۔ مجھے
…اس کا کمرہ خالی ہونے کا یقین ہوتے ہی وہ پہلی فرصت میں
…نقدی کے تھیلے سمیت نکل بھاگے گی۔

…پہنچ کر ایک اور کمرے میں بیٹھ کر چند کاغذات کی خانہ پری
…اور دو پولیس افسران مجھے اپنے ہمراہ لے کر روانہ ہو
…گئے۔

راستے میں مسلسل خاموشی رہی۔ سینئر پولیس آفیسر ہمارے
سامنے تیز بو والا ایک سگار پی رہا تھا لیکن وہ میری طرف سے مسلسل
چوکنا نظر آ رہا تھا۔ اس کا ماتحت خاموشی کے ساتھ ڈرائیونگ کے فرائض
انجام دے رہا تھا۔ اس پوری کارروائی میں میرے جارحانہ اور احتجاج
آمیز رویے کی بنا پر ان دونوں میں سے کسی کو بھی دو اہم باتوں کا خیال
نہیں آیا تھا۔ اول تو میرے ساتھ کسی بھی قسم کے سامان کا ساتھ نہ ہونا
اشتباہ آمیز تھا، دوم میری جامہ تلاشی نہیں لی گئی تھی جس کے نتیجے میں گن
بدستور میری تحویل میں تھی اور میں ذات تحفظ کے ساتھ کام کر رہا تھا۔

یہ میری بدقسمتی تھی کہ آخر کار ساحل سمندر میں میرا قانون کے محافظوں
سے سامنا ہو ہی گیا تھا۔ اگر میں بہت جذباتی ہوئے بغیر خود کو ان کے رحم وکرم
پر چھوڑ دیتا تو میرے حق میں حالات بگڑنے کا بدترین اندیشہ موجود
تھا۔ ان حالات میں میرے لیے خود کو ہیورڈ ثابت کرنا تو در کنار
ڈومنی ثابت کرنا بھی مشکل تھا۔ نہ جانے وہ لوگ میری شناخت کے
لیے کون سا طریقہ اختیار کرتے اور اس کے نتائج کیا ہوتے! ایک
امکان یہ بھی تھا کہ شک ہو جانے پر میری طرف متوجہ ہو جاتے اور شاید
مجھے پولیس کی تحویل سے نکل جانے کی کوششوں کا آغاز
ہو جاتا جس کا انجام میرے حق میں ہرگز نہ ہوتا۔

اگر میں ان پولیس افسران کے سامنے خاموشی سے ہتھیار ڈالنے
کے بجائے ان کے چنگل سے نکل بھاگنے کی کوشش کرتا تو اول تو
ایسی کسی کوشش کے نتیجہ خیز ہونے کا یقین نہیں تھا اور بالفرض میں
انھیں جل دینے میں کامیاب ہو بھی جاتا تو ہر ثبوت اور تحقیق سے قطع
نظر محض میرے فرار کی بنا پر مجھے مشتبہ مجرم تصور کر لیا جاتا! اس
وقت مجھے نائٹ کلب کے حادثے کے حوالے سے ایک مشتبہ
غیر ملکی کے طور پر حراست میں لیا گیا تھا لہٰذا میرے فرار کی صورت
میں شہر کے تمام انتظامی وسائل میری تلاش میں جھونک دیے جاتے
جن سے خود کو بچائے رکھنا میرے لیے محض ناممکن ہو کر رہ جاتا اور یہی
میرے فرار کی وجہ سے میری ذات غیر ضروری طور پر سنگین شبہات
کا مرکز بن جاتی۔

چند ثانیوں کی ذہنی کشمکش و دو کے بعد میں نے فوری طور پر
فرار کی کسی کوشش کا ارادہ ترک کر دیا کیونکہ اس وقت ماسٹر پلان میں
بالکل تنہا رہ گیا تھا۔ سلطان شاہ زخمی ہونے کے بعد لاپتا تھا۔ ویرا
کو مجبوراً ہوٹل ہارگریس کے ایک باتھ روم میں چھپنا پڑ گیا
تھا۔ دوسری طرف شک کے حوالے آشنا ہر کارروائی کا خوف اپنی جگہ تھا۔

"یہ نہ سمجھنا کہ تم ہمیں دھوکا دے کر کہیں فرار ہو سکو گے۔" ادھیڑ
عمر پولیس آفیسر نے سگار کا کثیف دھواں اگلتے ہوئے تنبیہی لہجے میں
کہا اور میں چونک پڑا۔ مجھے ایسا محسوس ہوا جیسے وہ میرا ذہن پڑھ
لینے میں کامیاب ہو گیا ہو۔

"مجھے کیا ضرورت ہے فرار ہونے کی؟" میں نے جنبش کی۔

البتہ اس سے باتیں مزید کر دلچسپ معلوم ہوتی ہے۔"
"اے!" وہ متعجب سے میری جیکٹ کا کالر پکڑ کر غرائی۔ "زبان سنبھال کر بات کرو۔ تمہیں اتنا بھی تمیز نہیں کہ عورت اور لڑکی میں کیا فرق ہوتا ہے!"

میں پلٹا اس کی طرف پلٹا تو مجھے گھورتے ہوئے دیکھ کر وہ زیر لب مسکرانے لگی۔ میں اس بار چونکا کر حوالات کے دروازے کی طرف گھوما تو پولیس افسر سپاہی کے ساتھ دھیمی آواز میں باتیں کرتا ہوا راہداری میں واپس جا رہا تھا۔ چند ثانیوں بعد ہی فضا میں ان کے قدموں کی گونج باقی رہ گئی۔ وہ دونوں دروازے کے سامنے سے گزر کر راہداری میں میری نگاہوں سے اوجھل ہو چکے تھے۔

"میرا نام سنتھیا ہے۔" اس کی آواز اپنے کان کے بالکل قریب محسوس کر کے میں چونک پڑا۔ وہ پشت سے میرے کافی قریب آئی ہوئی تھی۔ اس وقت مجھے اندازہ ہوا کہ وہ خاصی دراز قامت بھی تھی ورنہ سطح زمین سے میرے اور اس کے چہرے کی بلندی یکساں نہ ہوتی۔

"تم کون ہو اور کس جرم میں دھر لیے گئے ہو؟" اس نے تجسس آمیز سرگوشیانہ لہجے میں سوال کیا اور پھر یک بیک اس کا چہرہ میرے چہرے سے کئی انچ پیچھے چلا گیا۔ تب مجھے اس چنچل لڑکی کی دراز قامتی کا راز ملا کہ اس نے اپنا پورا جسم پنجوں کے بل اوپر اٹھایا ہوا تھا۔

"صرف سنتھیا؟" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"سنتھیا ہیچکاک۔" وہ ہنس کر بولی۔ "حیران ہونے کی ضرورت نہیں۔ یہ میرا اصلی نام ہے کیونکہ میرا باپ الفریڈ ہیچکاک کا کزن تھا۔ کہاں پھرو تو الفریڈ ہیچکاک کی کہانیوں نے ہی مجھے حوالات میں پہنچایا ہے۔"

حوالات میں دیوار کے سہارے فرش پر ایک دوسرے سے دور چار بستر لگے ہوئے تھے جن پر وزنی اونی کمبل بھی موجود تھے لیکن تکیہ اور چادریں ایک ہی تھا جس پر شاید سنتھیا کا بسیرا تھا کیونکہ میرا ہاتھ تھام کر وہ مجھے اسی طرف لے گئی تھی۔ سچی بات یہ ہے کہ وہ لڑکی انتہائی نامعقول محسوس ہوتی تھی اور الفریڈ ہیچکاک جیسے شہرہ آفاق مصنف سے اس کی قریبی رشتہ داری نے اس دلچسپی کو کچھ اور اضافہ کر دیا تھا۔

وہ خوب صورت تھی لیکن اس نے سگریٹ کے ٹوٹے اور سگریٹ بجھا کر تمام مٹی ہوئی ڈبیا پھینک کر حوالات کا فرش گندا کیا ہوا تھا جس سے اندازہ ہو جاتا تھا کہ وہ تمباکو نوشی کی عادی تھی اور شاید اس کا اسٹاک ختم ہو چکا تھا لیکن میں نے اپنے لیے سگریٹ سلگاتے ہوئے دانستہ اسے پیشکش نہ کی کیونکہ میں انھیوں سے دیکھ رہا تھا کہ وہ مجھے حریصانہ نظروں سے گھور رہی تھی اور جوں ہی میں نے سگریٹ کا پہلا کش لیا وہ پھرتی سے لپکی اور اس کے گرد سے اپنی ہتھیلیاں

ہتھیانے سنتھیا نے جلتی ہوئی سگریٹ میرے ہونٹوں سے اچک لی اور فتح مندانہ لہجے میں بولی۔ "اب یاد رکھنا کہ لوگ آپ میں ہم دونوں میں اس لیے تم آپ کے کوئی تفریح نہیں کر سکتے۔"

"اور اگر میں گدھے کی آواز میں رینکنا چاہوں؟" میں نے جل کر سوال کیا۔

"تم رینکتے رہو گے اور میرے پیچھے بھی نہیں پڑ سکو گے۔" وہ بچکانہ دانائی کے ساتھ بولی۔ "میں فریج نہیں جاتی۔"

میرا جی چاہا کہ اس کے تبصرے پر زور زور سے ہنسنا شروع کر دوں لیکن میں خاموش ہی رہا کیونکہ عافیت اسی میں تھی اور زندگی میں اکثر یہی ہوتا ہے کہ آدمی اپنی خواہشات کو پیدا ہوتے ہی دل کے کسی بے رحم گوشے میں دفن کرنے پر مجبور ہو جاتا ہے۔ ہنسنا چاہتا ہے مگر خاموش رہتا ہے۔ رونا چاہتا ہے تو مجبوراً ہنسنا پڑتا ہے۔ آزادی سے پیار کرتا ہے اور آزاد رہنا چاہتا ہے مگر اپنوں اور دوسروں سب کی غلامی کرنے پر مجبور ہوتا ہے۔

"وہ ہیچکاک والی بات رہ گئی۔" میں نے چند ثانیوں کی خاموشی کے بعد سوال کیا۔ "اس بیچارے نے تمہیں اس حوالات میں کیسے پہنچایا جب کہ وہ خود تو آنجہانی ہو چکا ہے؟"

"لکھنے والے کسی آسیب کی طرح اپنی تحریروں میں زندہ رہتے ہیں اور آسیب کبھی آنجہانی نہیں ہوتے۔" وہ انگریزی میں قادر الکلام ہونے کے ساتھ ساتھ حاضر جواب بھی تھی۔ "اس کی کہانیوں اور فلموں نے مجھے تجسس، دوسروں کی ٹوہ لینے اور مار دھاڑ پر اکسایا تھا۔ اسکول کے آخری دنوں میں تو مجھے لڑنے جھگڑنے کا ایسا خبط ہو گیا تھا کہ میں از خود اپنے کسی ہم جماعت لڑکے کی حوصلہ افزائی کرتی اور جب وہ بے تکلف ہونے کی کوشش کرتا تو مار مار کر اس کا بھرکس نکال دیتی تھی۔ میں نے کئی لڑکوں کے دانت تک توڑ دیے تھے لیکن انھوں نے شرم اور خجالت کی وجہ سے کسی سے میری زیادتی کا ذکر تک نہیں کیا اور اسی شوق میں میری رسائی شہر کے بدنام لڑکوں تک ہوئی جو مجھے اکثر اپنے حملوں اور مار دھاڑ کے مواقع فراہم کرتے رہتے تھے۔ میری ذات میں ان



کی دلچسپی کا مقصد اسی وقت کھلا جب میری مرضی کے خلاف پھر کام مجھے سونپے گئے۔ میرے انکار پر مجھے چند جیدہ جیدہ چیزیں دکھائی گئیں جن میں مجھے اپنے حریفوں سے لڑتے ہوئے میری لاعلمی میں فلم بند کیا گیا تھا۔ ان میں سے دو بعد میں ضربات کی تاب نہ لاکر مر گئے اور مجھے قتل کے الزام سے بچنے کے لیے ہر کام قبول کرنا پڑ گیا۔ اب یہی میری زندگی ہے اور اسی چکر میں کبھی اندر کبھی باہر ہوتی رہتی ہوں۔"

"اس مرتبہ کس جرم میں پکڑی گئی ہو؟"

"مجھے کچھ علم نہیں۔ اتنا بتایا گیا ہے کہ میں انٹرپول کو مطلوب ہوں۔"

"اب انجان بننے کی کوشش نہ کرو۔ تمھیں اندازہ ضرور ہوگا کہ تمھاری کون سی سرگرمیاں انٹرپول کے لیے دلچسپی کا سبب بن سکتی ہیں۔ انھیں بیٹھے بٹھائے تمھارے بارے میں الہام تو نہیں ہوا ہوگا؟"

"تم نے ابھی تک اپنا تعارف نہیں کرایا۔" اس نے میرے سوال کا جواب دیے بغیر مسکراتے ہوئے موضوع بدل دیا۔

"میرا نام پیٹرو السے، اطالوی باشندہ ہوں۔ ان لوگوں کو میرے پاسپورٹ کے اصلی ہونے پر شبہ ہے۔ اس کی تصدیق ہونے تک مجھے قید میں رہنا ہوگا۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر اسے اپنے بارے میں آگاہ کر دیا۔

"منشیات کا کوئی چکر تو نہیں تھا؟" اس نے ٹٹولنے والی نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے سرگوشیانہ لہجے میں سوال کیا۔

"دکھ تو اسی بات کا ہے۔" میں نے اس کی دلچسپی دیکھتے ہوئے پینترا بدلا۔ "میرے بیگ میں ڈیڑھ کلو اعلیٰ درجے کی مصفا ہیروئن تھی جس پر کوئی توجہ نہیں دی گئی اور اب وہ بیگ غائب کر دیا گیا ہے اور اس پاسپورٹ کی بنیاد پر مجھے پکڑ لیا گیا ہے جبکہ وہ چھ ماہ سے میرے زیر استعمال ہے۔"

"بیگ پر لعنت بھیجو۔" وہ ہمدردانہ لہجے میں بولی۔ "ہیروئن کا پتا چلانے کے لیے بیگ کھولا جاتا تو ہیروئن برآمد ہو جاتی۔ یہ لوگ منشیات کے معاملے میں بہت بے رحم اور جنگلی ہو جاتے ہیں۔ کسی رو رعایت کے بغیر براہ راست تیسرے درجے کے تشدد کا آغاز کر دیتے ہیں۔ میں اپنی گرفتاری سے پہلے ہی مال پارٹی کو پہنچا کر ہلکی ہو چکی تھی۔"

"تو تم بھی..." میں نے معنی خیز انداز میں فقرہ ادھورا چھوڑ دیا اور قدرے توقف کے بعد بولا۔ "کس کے لیے کام کرتی ہو؟"

"میں تو صرف اسی کو جانتی ہوں جس سے ہدایات سمیت مال اور معاوضہ ملتا ہے۔ ویسے سنا ہے کہ وہ شی نامی کسی بڑی تنظیم کا کارندہ ہے۔"

شی کا نام آتے ہی میرے وجود میں سنسنی کی لہر سی دوڑ گئی۔ شی کے معاملے میں وسیع و عریض دنیا سمٹ کر ایک گاؤں سے زیادہ مختصر نظر آنے لگی تھی۔ جہاں ہر گلی اور ہر موڑ پر شی کا نام کسی نہ کسی طرح پہچانا جاتا تھا۔ حد یہ تھی کہ مارتھنگ کی اس حوالات میں موجود دو قیدی تھے اور ہم دونوں ہی شی سے مانوس تھے۔ یہ اور بات تھی کہ سنتھیا اپنی روزی اس تنظیم سے کما رہی تھی اور وہ تنظیم میری روزی رزق کا ہر دروازہ بند کر کے مجھے موت کے گھاٹ اتارنے پر تلی ہوئی تھی۔

"یہ شی کیا بلا ہے؟" میں نے انجان بن کر اس سے سوال کیا۔

"ایک ڈراؤنا خواب سمجھو۔" وہ دھیمی آواز میں بولی۔ "مافیا کا تو اب صرف نام رہ گیا ہے ورنہ تو جرائم کی دنیا پر پورے یورپ میں شی کا راج ہے۔ وہ لوگ بہت سوچ کر قدم اٹھاتے ہیں۔" وہ ہر جگہ اور ہر قیمت پر کر گزرتے ہیں اور ان کے کسی آدمی کا بال بھی بیکا نہیں ہوتا۔ میرا براہ راست شی سے کوئی تعلق نہیں ہے لیکن میں ان کے مفادات کے لیے کام کرتی ہوں اس لیے مجھے پورا یقین ہے کہ انٹرپول والے مجھے ہرگز نہ لے جاسکیں گے۔ ان کے آنے سے پہلے ہی میری گلو خلاصی کی کوئی نہ کوئی صورت نکال لی جائے گی۔ اس سے پہلے بھی ایک بار میں ایمسٹرڈم میں پولیس سے بچ نکلی تھی۔"

لاک اپ کا سنتری نگہبان اپنی جگہ پر واپس آچکا تھا اور ذہنی کرسی پر دراز تھا لیکن اس نے ہم دونوں کے ایک ہی جگہ بیٹھنے پر کوئی اعتراض نہیں کیا تھا۔ میں نے اس کے چہرے کے تاثرات سے ابتدا ہی میں اندازہ لگا لیا تھا کہ وہ سنتھیا کی نگرانی سے خاصا خوش تھا کیونکہ وہ شوخ اور خوش مزاج ہونے کے ساتھ ساتھ بے پروا بھی تھی اور اٹھتے بیٹھتے ہوئے اسے ذرا بھی فکر نہیں ہوتی تھی کہ کون اس کی کن حرکات و سکنات میں غیر معمولی دلچسپی لے رہا ہے۔

رات دھیمے دھیمے گزر رہی تھی اور عمارت کے اس حصے میں غالباً وہی ایک سنتری متعین تھا جو بار بار دزدیدہ نگاہوں سے بستر پر دراز سنتھیا کی طرف دیکھ رہا تھا۔ سنتھیا اپنے مستقبل کی طرف سے بے فکر تھی اسے امید تھی کہ شی والے اسے پولیس کی تحویل سے نکال لے جائیں گے مگر میرا معاملہ مختلف تھا۔ مجھے پولیس نے اپنی تحویل میں لیا ہوا تھا اور شی والے میرے خون کے پیاسے تھے اگر ان میں سے کوئی شناسا سنتھیا کی مدد کے لیے وہاں آنکلتا تو وہی حوالات میرا مقتل بن سکتا تھا۔

باہر سے مدد ملنے کی کوئی امید نہیں تھی کیونکہ عزرا میت لاپتا تھی۔ اسد خان شاہ فائر کیمپ کے حادثے کے بعد میرا دل کے مرکوں سے فرار ہوتے ہوئے دریا سے بچھڑ گیا تھا اور وہاں کی گرفتاری کے لیے شی کی جانب سے خطیر انعام کے اعلان کے بعد اسے بیابانی اور در بدری اختیار کرنا پڑ گئی تھی۔ ان حالات میں

...ش دو ہی راستے رہ گئے تھے کہ میں ان پر تقدیر ہو کر خود کو
...کے دھارے پر چھوڑ دیتا اور یہ امید رکھتا کہ آگے سے
...ت کی تصدیق ہوتے ہی وہ لوگ مجھے آزاد کر دیں گے
...یا اپنے پھنسنے میں موجود ہم تن سے کام لینے کا فیصلہ کر لیتا۔
ہم کی باہر موجود مسلح محافظوں کو بغیر کسی شور شرابے کے موت
...کھاٹ اتار سکتی تھی اور اسی طرح حوالات کے آہنی دروازے پر
...ئے ہوئے مضبوط قفل کو بھی پگھلا سکتی تھی اس طرح میں حوالات
...کی دیواروں سے باہر تو نکل سکتا تھا لیکن اس بات کی کوئی ضمانت نہیں
...تھی کہ میں طویل راہداریوں سے گزر کر اس عمارت سے زندہ سلامت
نکل جاؤں گا جتنا سہل یہ سوچنے کی بات اور تھی لیکن دوبارہ گرفتار
...بعد میری گلوخلاصی ناممکن ہو جاتی کیونکہ اس بار مسلح محافظوں کے
...قتل کے الزام سے بچ نکلنا آسان نہ ہوتا۔

یہ سب سوچتے ہوئے میرے ذہن پر تھکان اور نیند کا غلبہ ہونے لگا اور میں نے کم از کم وہ رات حالات سے سمجھوتے کے تحت گزارنے کا فیصلہ کر لیا۔ سنتھیا بیدار تھی اور اس کی آنکھوں میں زندگی کی رعنائیاں رقصاں تھیں لیکن حوالات کی تنگی اور سپاٹ دیواروں کے درمیان نصب سلاخوں والے دروازے سے لپٹے اپنی حدود میں رہنے پر مجبور کیا ہوا تھا لہٰذا میں اسے نظر انداز کر کے دوسرے بستر کی طرف بڑھ گیا۔

سنتھیا نے سنتری سے تیز روشنی والا بلب بجھانے کی فرمائش کی چند سیکنڈ تک ان دونوں میں ایک دوسرے کی زبان فہمی کا تنازع برقرار رہا پھر سنتری نے اشاروں سے سمجھایا کہ وہ اندر اندھیرا کرنے سے قاصر تھا۔ چھت میں بلب بلندی پر آہنی جالی کے پیچھے نصب تھا جسے کوئی چیز اچھال کر توڑنا ممکن نہیں تھا اور نہ ہی اندر کی سپاٹ دیواروں پر کوئی سوئچ موجود تھا۔

میں نے جوتوں سمیت بستر پر دراز ہو کر سر سے پاؤں تک اونی کمبل تان لیا کیونکہ بستر پر بیٹھتے ہی یک بیک سردی کا احساس ستانے لگا تھا۔

عجیب و غریب آوازیں میری نیند میں خلل انداز ہوئی تھیں پہلے میں نے انہیں نظر انداز کرتے ہوئے رہنا چاہا کیونکہ میں حوالات کی محفوظ چار دیواری میں موجود تھا لیکن جب ایک نسوانی آواز نے مجھے اپنا نیا اطالوی نام سنایا تو مجھے بادل نا خواستہ کمبل میں سے منہ باہر نکالنا ہی پڑ گیا۔

...نے جب کہا بیٹھے ہی ایک بار بھی نہیں لوٹا۔ سنتھیا میں
...خانے میں ٹروئی جا رہی تھی اور میں بار بار یہ سوچ رہا تھا کہ
...مسخ ہونے کے بعد اس کی لاش کس قدر خوفناک ہو جاتی ہے۔
...تھا کہ ایک دن اس کا انجام کچھ ایسا ہی ہونا تھا۔
...سے وہ جتنی حسین اور پرکشش نظر آتی تھی، اندر سے
...میں زیادہ کریہہ اور قابل نفرت تھی۔ جس عورت کے ہاتھ
...ے آلودہ ہو جائیں وہ پھر کسی قابل نہیں رہتی۔ دولت اور اس
...پرستی اور خود غرضی ایک عورت ہی کے لیے ہوتی تھی۔ نظر آتا
...کی سرشت کا ایک حصہ تھا۔

سنتھیا سے ساری باتوں میں وقت ذرا آسانی کے ساتھ کٹ
...ایک گھنٹے بعد انسپکٹر سائمن خود ہی حوالات کے دروازے
... وہ خاموش اور سنجیدہ نظر آنے کی کوشش کر رہا تھا مگر میں
...کی نظروں سے بھانپ لیا کہ وہ میری رہائی کا مژدہ لے کر

...ئیے کیسے ہوا انسپکٹر سائمن!" میرے بجائے سنتھیا لپک کر
...کے دروازے پر پہنچی تھی۔ "کوئی بہت ہی خاص بات معلوم
...ہے؟" اس کا لہجہ بہت زیادہ پُرامید تھا۔ شاید وہ سمجھی تھی کہ آخرکار
...ی کی ابتدائی دنوں سے پہلے اسے رہائی دلانے کے لیے
...ئے۔

"بات واقعی خاص ہے، لیکن تمہارے لیے نہیں۔" وہ سنتھیا کو
...بہت خشک لہجے میں بولا۔ "مجھے خوشی ہے کہ میرے پوچھے
...ہوئی بڑا ذمہ دار افسر نکلا ہے۔ اس لیے تمہیں بڑی لمبی مدت یہیں
...اب تو تمہیں تنہا ہی رہنا ہوگا کیونکہ دوسرے قیدی کی
...رہائی کا وقت آگیا ہے۔" سنتھیا سے بات کرتے کرتے وہ ایک
...میری طرف متوجہ ہو گیا۔ "میں معذرت خواہ ہوں موسیو پیٹرک!
...سے ہمیں ٹیلکس کا جواب آگیا ہے۔ انھوں نے تمہارے کاغذات
...تصدیق کر دی ہے۔ چند کاغذات کی خانہ پُری کے بعد تم جہاں چاہو
...سکو گے۔"

...اطلاعات کے دوران ہی اس نے جالی دار محافظ کے حوالے کی اور
...قفل کھول کر دروازہ باہر کھینچا اور میرے باہر نکلتے ہی ایک
...نشست میں دوبارہ قفل ڈال دیا۔

سائمن شعوری انداز میں سنتھیا کی طرف ہاتھ ہلا کر واپس چلا تو میں
...بھی اس کے پیچھے ہو لیا۔ وہ ساری کارروائی اتنی سرعت کے ساتھ مکمل
...سنتھیا ایک لفظ بھی نہ کہہ سکی۔ اور ہم راہداری میں اس سے دور
...گئے۔

"کیا واقعی ٹیلکس کا جواب آگیا ہے؟" راستے میں میں نے صاف دیکھ
...مسرت آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"ٹیلکس مشین کے تار توڑ کر میں نے ارجنٹ ٹیلکس بھجوایا تھا۔ شاید وہاں بھی ہمارا کوئی آدمی موجود ہے کیونکہ پہلی بار اتنے کم وقت میں یقینی جواب ملا ہے۔ انھوں نے پاسپورٹ کے اجرا کی تصدیق کر دی ہے۔"

"مجھے خوشی ہے کہ تم الزام سے صاف بچ گئے۔" میں نے خوشی چھپاتے ہوئے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "کلثوم احمد عرف صاحب میں جانے والا کیا خبر لایا ہے؟"

اس سے وہ سوال پوچھنا ضروری تھا کیونکہ میں نے اسے دیدہ سے ہونے والی گفتگو سے آگاہ نہیں کیا تھا۔

"وہ بہت ہوشیار عورت تھی۔ رستے ہی میں اسے ٹل دے کر کہیں غائب ہو گئی۔ وہ سارے شہر کی خاک چھاننے کے بعد ابھی کچھ دیر پہلے ناکام و نامراد واپس آیا ہے۔"

اس کی زبان سے وہ تفصیل سن کر مجھے خوشی ہوئی اور اسی اثنا میں ہم اس کے دفتر میں داخل ہو گئے۔ جہاں اس کا ایک نیا ماتحت پہلے سے موجود تھا۔ انسپکٹر سائمن میری عجلت سے آگاہ تھا۔ اسی لیے اس نے بڑے افسر سے میرا تعارف کرانے میں وقت برباد کرنے کے بجائے فوری طور پر کاغذی کارروائی مکمل کی اور چند منٹ بعد مجھے وہاں سے جانے کی اجازت مل گئی۔ سائمن نے مجھے پولیس کار میں میری منزل تک پہنچانے کی پیشکش کی جو میں نے تذبذب کے بعد قبول کر لی۔ اسے میں نے یہی بتایا تھا کہ میں ہوٹل مارکوپولو میں قیام کروں گا۔ وہ لاکھ میرا وفادار سہی، لیکن پولیس کے محکمے کا ایک ذمے دار افسر تھا اور کسی بھی وقت اپنے پیشہ ورانہ دیانت سے مجبور ہو کر میرے حق میں کسی بے احتیاطی کا مرتکب ہو سکتا تھا۔ دوسری طرف میرے سر پر کے آئی جی کا بھوت سوار تھا۔ اسی لیے یہ خدشہ بھی اپنی جگہ برقرار تھا کہ اس کے نزدیکی وفاداروں کو میری نقل و حرکت کی خبر مل سکتی تھی اسی لیے میں نے اسے اپنی حقیقی منزل کے بارے میں آگاہ کرنا مناسب نہیں سمجھا تھا۔

چمکتی ہوئی پولیس کار کی عقبی نشست پر آرام سے دراز ہو کر میں باوردی سرکاری شوفر کے ساتھ تھانے سے روانہ ہوا۔ انسپکٹر سائمن نے اس مقامی سپاہی کو ہوٹل مارکوپولو کے بارے میں بتایا تھا۔ اس لیے راستے میں مجھے اس کو کوئی ہدایت دینے کی ضرورت پیش نہیں آئی۔ اور میں تھوڑی ہی دیر میں ہوٹل مارکوپولو پہنچ گیا۔ گاڑی مجھے اتار کر واپس لوٹ گئی تو میں ہوٹل میں داخل ہوا۔ اس وقت بھی میرے بدن پر وہی لباس موجود تھا جس میں پاسپورٹ والی تصویر اتاری گئی تھی۔ کیونکہ رقم سمیت میرے فاضل کپڑے اس بیگ میں تھے جو وہ ایئرپورٹ سے لے اڑی تھی۔

ہوٹل کے کاؤنٹر پر وہی بارعب کلرک موجود تھا۔ جس کی وجہ

جا رہے ہیں۔"

"میں بن بلایا مہمان بننا پسند نہیں کرتا۔" میں نے خشک لہجے میں کہا۔ "ورنہ میں کسی مادام کو جانتا ہوں۔"

"مادام ایلیا میری بہت مہربان دوست ہیں۔" وہ دوستی اور خوش اخلاقی آواز میں بولا۔ "جب افسران نے لباس تبدیل کرنے کا ارادہ ظاہر کرتے ہوئے کھلے تھیلے چھیڑا تو مجھے اندازہ ہو گیا تھا کہ باتھ روم ان کے کسی ملاقاتی کے زیر استعمال تھا۔ ورنہ وہ مجھے کمرے میں بٹھا کر باتھ روم میں لباس بدل سکتی تھیں... تم جانا چاہو تو میں تمہیں روکوں گا نہیں۔ لیکن میری یہ خواہش ضرور ہے کہ مادام کے آنے تک ہم دونوں ساتھ بیٹھ کر ٹھنڈی بیئر کا ایک ایک مگ پی لیں۔"

وہ ضرور جرنلسٹ اور لکھاری تھا۔ میں نے سوچا کہ وہ مجھے دیکھ ہی چکا تھا تو اس کے ساتھ بیٹھنے میں بھی کوئی مضائقہ نہیں تھا۔ ویسے بھی میں اس کی کار میں چھپ کر جانا چاہ رہا تھا۔ لیکن اس کی پیشکش کے بعد وہ ضرورت باقی نہیں رہ گئی تھی۔ میں ٹھاٹ سے ان دونوں کے ساتھ ہی جا سکتا تھا۔

"تم ضرور جانے ساتھ چلو۔" اس نے لابی میں صوفے پر بیٹھ کر بیئر کا آرڈر دینے کے بعد کہا۔ "جابر تو کار میں پیچھے رہتا۔ ہم اندر ہو آئیں گے۔ اس طرح تم بن بلائے مہمان بننے سے بھی بچ جاؤ گے۔"

"کلثوم آنے کی تو دیکھا جائے گا۔" میں نے بے پروائی سے کہا اور اس کا چہرہ خوشی سے دمک اٹھا۔

"دیکھا تم پہچان گئے نا مادام کو۔" اس کی آواز ابھری۔ "ایسے کوئی بھول ہی نہیں سکتا اور تم تو شاید مادام کے بہت ہی قریبی دوستوں میں سے ہو۔"

وہ وقفے وقفے سے مسلسل کچھ نہ کچھ بولتا رہا لیکن میں نے چپ سادھ لی تھی۔ جانے اس کے عزائم کیا تھے اور وہ کیا کرنے والا تھا۔ اس لیے میں زیادہ بول کر اپنے لیے کوئی دشواری کھڑی کرنا نہیں چاہتا تھا۔ وہ جس انداز میں میری جان کو آیا تھا اس سے اندازہ ہو رہا تھا کہ میرا بھی کوئی مصرف اس کے ذہن میں موجود ہے۔

ویرا آئی تو ہم دونوں کے بیئر کے مگ خالی ہونے والے تھے۔ لی پنگ نے صوفے سے اٹھ کر ویرا کو بھی بیئر پینے کی دعوت دی جو اس نے مسترد کر دی۔ لی پنگ نے بیرے سے بل طلب کیا اور بے حیائی کے ساتھ ویرا کی طرف بڑھا دیا۔ ویرا نے گھورتے ہوئے بل پر اپنے دستخط کر دیے تاکہ وہ رقم اس کے کمرے کے بل میں شامل کر دی جائے۔

وہ مجھے لی پنگ کے ساتھ دیکھتے ہی بری طرح چونک گئی تھی۔ کیونکہ ہمارا پروگرام اس کے برعکس طے ہوا تھا۔ لیکن شاید وہ خود ... پنگ کی نظروں کے سامنے والی نشست دیکھ کر معاملے کی تہ تک پہنچ گئی تھی۔ اس لیے اس بارے میں اس نے کوئی بات نہیں کی۔ البتہ جب ہم تیزی سے نکاسی کے راستے کی طرف بڑھے تو اس نے انگریزی میں بات چھیڑ دی۔

"یہ مجھے اچھی طرح جانتا ہے۔ کہہ رہا تھا کہ تم ہی اس کا تعارف کراؤ گی۔"

"یہ جان لی پنگ ہے۔ اس نے بھی انگشت بدنداں کر دیا تھا۔" ویرا نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "لیکن تم تو کسی ضروری کام سے جا رہے تھے۔ پھر لی پنگ سے کہاں مل بیٹھے؟"

"پھر تو یہ بدترین پیشہ ورانہ بددیانتی کا مرتکب ہوا ہے۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "اس نے مجھے پہچان بھی لیا تھا تو اسے انجان بن جانا چاہیے تھا۔ لیکن یہ زبردستی مجھ سے ملا اور مجھے اپنے ساتھ سینٹ فرانسس چلنے کی دعوت دینے لگا۔ اس نے میرا موڈ خراب کر دیا ہے۔ میں اپنے کام سے گیا تو سب چوپٹ کرا دوں گا۔"

وہ سب باتوں کا مفہوم سمجھ گئی تھی۔ ورنہ لی پنگ پر سب کچھ عیاں ہو چکا تھا۔ وہ کسی طرح بھی باور نہ کرتا کہ میں سلطان خلو کے معاملے سے بے خبر تھا۔ لیکن ہم دونوں میں سے کسی نے بھی اس کے منہ لگنے کے بجائے ساتھ چلنے کا فیصلہ کر لیا۔

لی پنگ کی کار میں ویرا اگلی نشست پر بیٹھ گئی۔ میں پیچھے بیٹھ گیا اور جان لی پنگ نے کار پارکنگ لاٹ سے نکال کر سڑک پر ڈال دی۔ سلطان خلو کے بارے میں میں تشویش میں مبتلا تھا۔ لیکن چونکہ ویرا خاموش تھی۔ آخر ویرا نے ہی اس بارے میں لی پنگ سے سوال کر دیا۔

"مسہرے آدمی کا حال کیا ہے؟"

"اس کا داہنا بازو زخمی ہے۔ جلے کا کوئی ٹکڑا گوشت چیرتا ہوا گزرا ہوگا۔ ہڈی ٹوٹی تو نہیں۔ لیکن ابھی تک متورم ہے۔" لی پنگ نے ... کا ایک پیس منہ میں ڈالتے ہوئے بولا۔ "چند روز میں اسے صحت یاب ہو جانا چاہیے۔"

"اس کے میزبان کو جب یہ معلوم ہے کہ اس نے تمہارے ساتھ چلنے سے انکار کر دیا تو اب وہ تم کو اپنے گھر میں کیوں گھسنے دے گا؟" میں نے الجھے ہوئے لہجے میں پوچھا۔

"جزا دو الرکا سوال ہے۔" اس کی ہنسی گونجی۔ "مجھے اکیلے کو تو وہ پھاٹک سے ہی لوٹا دے۔ لیکن میں اس سے کہہ آیا تھا کہ اس کی آنٹی کو ساتھ لے کر آؤں گا اور وہ دم ہلاتا ہوا اپنی آنٹی کے پیچھے چلا آئے گا۔ مادام کو آتے سے دیکھ کر وہ ہماری راہ میں حائل ہونے کی کوشش نہیں کرے گا۔"

"تمہارا دماغ خراب ہو گیا ہے۔" ویرا بگڑ کر بولی۔ "وہ میرا ہم عمر ہے۔ میں اس کی آنٹی کیسے ہو سکتی ہوں؟"

"او میرا!" وہ کھلکھلا کر بولا۔ "تم رشتے پہچانو۔ یہ عجیب ..."

ہماری کار کو دیکھتے ہی وہ دیوانہ وار اپنی موٹر سائیکلوں کی طرف بھاگے تھے۔ وہ کلیسا یا کوارٹرز میں ڈیوٹی کر رہے تھے کہ ہماری کار ان کے قریب سے گزر گئی۔ اسی لیے میں نے دیکھا کہ وہ چاروں ہی مستعد تھے۔ ان سب کا اسلحہ یکساں نہیں تھا لیکن ان کے تیور یکساں جارحانہ نظر آ رہے تھے۔

"کتنا سفر باقی رہ گیا ہے؟" میں نے لن بگ سے سوال کیا۔

"بس چند منٹ کی بات ہے۔" اس کے لہجے سے بے آرامی مترشح تھی اور اس کی نگاہیں عقب نما آئینے پر جمی ہوئی تھیں۔ غیر ارادی طور پر میری گردن بھی پیچھے گھوم گئی اور میں یہ دیکھ کر تشویش میں پڑ گیا کہ وہ چاروں موٹر سائیکلیں سڑک پر لہراتی ہوئی تیز رفتاری کے ساتھ ہمارے پیچھے آ رہی تھیں۔

"کس کے ساتھ پروگرام طے کر کے ادھر آئے ہو، یہ تمھارا ہی عمل ہے؟" ٹینا نے کھنچے ہوئے لہجے میں جان لن بگ سے سوال کیا۔ اس وقت ہنگامی صورت حال درپیش تھی اس لیے سیوازین پوری تیزی کے ساتھ کام کر رہا تھا۔

"نن... نہیں۔ اور کسی کو ہمارے پروگرام کا علم نہیں تھا۔" اس نے بلاتوقف جواب دیا لیکن سیوازین جیسا کمپیوٹر چل چکا تھا۔ اس کی ابتدائی ہکلاہٹ یقیناً کسی گڑبڑ کی غماز تھی۔

"اور یہ چاروں موٹر سائیکل سوار تمھارے لیے اجنبی ہیں؟" میرا لہجہ تند ہو گیا۔

"قسم سے، جو میں کسی کو جانتا ہوں۔" وہ گھگھیا کر بولا۔ "پتا نہیں یہ کمبخت حرام کہاں سے نازل ہو گئے ہیں؟"

"ابھی دو منٹ میں پتا چل جائے گا۔" ٹینا نے جسم کی حرکت کے ساتھ جیب سے نکالتے ہوئے کہا۔ "ہماری منزل مقصود اب کتنی دور رہ گئی ہے؟"

"بائیں ہاتھ پر اب تیسرے یا چوتھے کاٹیج میں جانا ہے۔" لن بگ لرزیدہ آواز میں بولا۔ "اس کاٹیج تک پہنچنے کے لیے کچھ فاصلہ کچی سڑک پر طے کرنا ہوگا۔"

"کار وہاں موڑنے کے بجائے سیدھی نکال لے جاؤ۔" میں نے تحکمانہ لہجے میں کہا۔

"لل... لیکن کیوں؟" اس نے گھبرائی ہوئی آواز میں سوال کیا۔ "ہم ایک خاص پروگرام کے تحت یہاں آئے ہیں۔"

"پہلا سبب یہ ہے کہ میرے ہاتھ میں بھرا ہوا پستول ہے۔" ٹینا نے پستول کی نال اس کی گردن سے لگا کر جتلاتے ہوئے سرد لہجے میں کہا۔ "دوسرا یہ کہ میں اس پروگرام میں تمھارے شریک کاروں کی تعداد معلوم کرنا چاہتی ہوں۔"

"کیا تم نے کوئی چال چلی ہے؟" ویرا نے اچانک پلٹ کر اردو میں مجھ سے پوچھا۔

"مجھے شبہ ہو رہا ہے۔" میں نے پرسکون لہجے میں کہا۔ "یہ مت بھولو کہ تمھاری گرفتاری کے لیے پچاس ہزار ڈالر کا انعام مقرر کیا گیا ہے۔ دس یا بیس ہزار میں کوئی بھی لن بگ کو خرید سکتا ہے۔"

"اور تمھیں اب یہ خیال آ رہا ہے؟" ویرا چبا کر بولی۔

"کیا کروں؟ میری کھوپڑی ایمرجنسی میں ہی صحیح کام کرتی ہے۔" میں نے بے بسی کے ساتھ کہا۔ "تمھاری چھٹی حس تو مجھ سے پہلے ہی حرکت میں آ چکی تھی۔ اتنی دیر میں تم نے کیا کر لیا؟"

"ہمیں بائیں ہاتھ پر اگلا موڑ گھومنا ہے۔" لن بگ کی گھبرائی ہوئی سسکی ابھری۔

"سیدھے نکل چلو۔" میں نے سخت لہجے میں کہا۔ "میں موٹر سائیکل سواروں کا ردعمل دیکھنا چاہتا ہوں۔ اب اگر تم نے میری ہدایت سے ذرا بھی انحراف کیا تو ٹینا بے دریغ تمھیں موت کے گھاٹ اتار دے گی۔"

"تم یقین کرو کہ میں بالکل بے قصور ہوں۔ میں نے تمھارے خلاف کوئی سازش نہیں کی ہے۔" وہ زرد پڑنے والی آواز میں بولا۔ اور اسی دوران میں اسپورٹس کار اگلے موڑ سے آگے نکل گئی۔

"ابھی دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی ہوا جاتا ہے۔" میں نے سرد لہجے میں کہا۔ "ابھی تک میری کھوپڑی پر بریک لگی ہوئی تھی، لیکن اب تمھارا کھیل میری سمجھ میں آ رہا ہے۔ تمھیں ہمیں اور جیرالڈ کو گھیرنے کے لیے کتنی رقم کی پیشکش کی گئی تھی؟"

"تم الزام تراشی کر رہے ہو۔" وہ خوف زدہ آواز میں حلق کے بل چیخا۔ "مجھے کسی نے کوئی پیشکش نہیں کی۔ میں نے تمھارے ساتھ غداری نہیں کی ہے۔ مجھے کچھ معلوم نہیں ہے کہ اب کیا ہونے والا ہے؟"

"اب موٹر سائیکلوں سے ہم پر گولیاں برسائی جائیں گی۔" ٹینا نے سرد لہجے میں کہا۔ "انھیں اسی لیے راستے پر مامور کیا گیا تھا کہ تمھاری کسی حماقت کی وجہ سے ہم آخری لمحات پر بھڑک کر فرار نہ ہو جائیں۔ اب وہ ہمیں گھیر کر اس کاٹیج کی طرف لے جانے کی کوشش کریں گے جہاں تم نے جال سمیت شکاری جمع کیے ہوئے ہیں۔"

"یہ بکواس ہے....." وہ ہذیانی انداز میں چیخ پڑا۔ اس سے آگے اس کی آواز پیچھے سے کیے جانے والے فائروں کی ہولناک گونج میں معدوم ہو گئی۔

گولیاں اسپورٹس کار کی باڈی کے مختلف حصوں سے ٹکرا کر اچٹ گئیں اور اسی لیے ویرا نے میکس کے شراب خانے میں بدمعاشوں سے حاصل کیا ہوا پستول میرے حوالے کر دیا۔

"اس کی جیب میں بھی پستول وغیرہ ہو گا۔" میں نے ویرا کو ہدایت

رولی کی گرفتاری پر مقرر کیا جانے والا پچاس ہزار ڈالر کا خطیر انعام حاصل کرنے کا خواب دیکھ رہا تھا بلکہ اس کامیابی کے نتیجے میں اس کی سی کے یونٹ چیف کی پوزیشن بھی مستحکم ہو سکتی تھی۔

حقیقت یہ تھی کہ رانی بگ نے نہایت مکاری کے ساتھ ہمیں بدترین صورتِ حال سے دوچار کرا دیا تھا اور وہ ذرا بھی رعایت کا مستحق نہیں تھا۔

اس وقت ویرا کے پاس ایکسپلوڈر موجود تھا لیکن مجھے معلوم تھا کہ سات فائروں کے بعد اس کا میگزین خالی ہو جاتا اور وہ محض ربڑ کا ایک کھلونا بن کر رہ جاتا۔ یہ گن کا کام کر رہی تھی لیکن میں جانتا تھا کہ وہ ہتھیار غیر معینہ مدت تک کام نہیں کرے گا۔ میری تحویل میں آنے سے پہلے نہ جانے کتنے عرصے سے اس کا چارج زیر استعمال تھا وہ خطرناک ہتھیار کسی بھی وقت جواب دے سکتا تھا۔ ان کے علاوہ ہمارے پاس دو پستول اور ایک بھرا ہوا فاضل میگزین موجود تھا جو اس نازک صورتِ حال سے نمٹنے کے لیے ناکافی تھا کیونکہ اول تو ان ہتھیاروں کی رینج ناکافی تھی دوم میگزین کی مقدار نہ ہونے کے برابر تھی اس لیے میں نے رانی بگ پر کوئی گولی ضائع کرنے کے بجائے اس کے نرخرے پر ہاتھ ڈال دیا۔

عظیم جسم کا مالک ہونے کے باوجود وہ میری توقع سے کہیں زیادہ جان دار ثابت ہوا۔ موت سامنے دیکھ کر اس نے بھرپور انداز میں مزاحمت کرنے کی کوشش کی لیکن زیادہ دیر تک مزاحمت نہ کر سکا اس کی گردن پر میری وحشیانہ گرفت مضبوط ہونے کے ساتھ ساتھ اس کے ہاتھ پیر ڈھیلے پڑتے چلے گئے اور آخر کار اس کا پورا جسم آخری جھرجھری لے کر ساکت ہو گیا۔

اس دوران میں موٹر سائیکل سوار کھیتوں میں ہمارے گرد گھیرا تنگ کرنے کی کوشش کرتے رہے۔ رانی بگ کی آوازوں اور غرّاہٹوں سے اندازہ کر کے انہوں نے چند فائر بھی کیے لیکن ہمیں کوئی نقصان پہنچانے میں کامیاب نہ ہو سکے۔ میں رانی بگ کو ٹھنڈا کر کے اس کے جسم سے اترا تو فضا میں پہلی بار رائفل کی گونج سنائی دی اور میں چونک پڑا۔ اس مقابلے میں رائفل کی شمولیت ہمارے لیے تشویش ناک ثابت ہو سکتی تھی۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا کہ ان ہتھیاروں کی مدد کے نتیجے میں کچھ لوگ ان سے آملے تھے جو شاید بہتر اسلحے سے لیس تھے۔

اس وقت تک ہماری طرف سے ایک بھی فائر نہیں کیا گیا تھا۔ میں سوچ رہا تھا کہ چند بچے کھچے ہتھیاروں اور راؤنڈز کی محدود تعداد کے پیش نظر کھیتوں میں محصور رہ کر اپنے دشمنوں کا جدید اور بہتر اسلحے سے مقابلے کا تصور احمقانہ تھا۔ وہ لوگ کسی بھی سمت سے نمودار ہو کر ہم پر اچانک دھاوا بول سکتے تھے۔

اس لیے عقلمندی اسی میں تھی کہ نہایت خاموشی کے ساتھ پسپائی اختیار کرتے ہوئے فوری طور پر وہاں سے فرار کی کوشش کی جاتی۔ سلطان شاہ وہاں ان لوگوں کی قید میں ضرور تھا اور وہ اپنی ناکامی پر جھلا کر اسے اپنے تشدد کا نشانہ بنا سکتے تھے لیکن وہ ہماری مجبوری تھی جس کا حل وہاں سے نکل کر ہی سوچا جا سکتا تھا۔ اس وقت سلطان شاہ کے بارے میں جذباتی رویہ ہمیں ناقابلِ تلافی نقصان پہنچا سکتا تھا۔

میرا کبھی زراعت سے کوئی تعلق نہیں رہا تھا لیکن اس گنجان زرعی علاقے کو دیکھتے ہوئے یہ سمجھنا دشوار نہیں تھا کہ وہاں جنگلی سور، خرگوش اور اسی قسم کے فصلوں کو نقصان پہنچانے والے جانوروں کی بہتات ہو گی جن کے سدباب کے لیے وہاں رہنے والے کاشتکار اپنے ہتھیاروں کو بھی استعمال کرتے رہتے ہوں گے اس لیے عام طور سے چلنے والی گولیوں کی آواز پر کہیں سے کسی کی مداخلت یا مدد کی بھی کوئی امید نہیں کی جا سکتی تھی۔

ہمارے فرار کے لیے جان فی بگ کی اسپورٹس کار سب سے بہتر ذریعہ بن سکتی تھی لیکن وہاں اس کا پھٹا ہوا ٹائر بدلنا ناممکن تھا اور پھٹے ہوئے ٹائر کے ساتھ کار کو تیز رفتاری کے ساتھ دشمنوں کی دسترس سے باہر نکال لے جانا محال تھا۔ پھر یہ خدشہ بھی تھا کہ کہیں ان کا کوئی آدمی آڑ میں چھپ کر خاص طور پر کار کی نگرانی نہ کر رہا ہو۔ اس لیے کافی سوچ بچار کے بعد میں نے ویرا کو اس سمت سے پسپائی اختیار کرنے کی ہدایت دی جدھر موٹر سائیکلوں کی موجودگی کا امکان ہو سکتا تھا۔

ہم آہستہ آہستہ پیچھے ہٹ رہے تھے۔ مکئی کے اونچے اونچے پودوں کے درمیان راستہ بنانا زیادہ دشوار نہیں تھا لیکن ہمیں یہ احتیاط کرنا پڑ رہی تھی کہ ہماری نقل و حرکت سے پودے نہ ہلیں تاکہ دور سے کوئی ہماری موجودگی کی سمت کا تعین نہ کر سکے۔ پھر اچانک ہی ویرا کو مکئی کے پودوں کی جڑ میں کسی شخص کے جوتے نظر آئے اور اس نے پستول سیدھا کر کے فائر کر دیا۔ فضا میں ایک دلدوز انسانی چیخ ابھری اور وہ شخص جوتوں سمیت ہماری نظروں سے اوجھل ہو گیا۔ ویرا نے زمین سے اتنی بلندی پر فائر کیا تھا کہ امکان یہی تھا کہ اس کے شکار کو جسم کے کسی نازک حصے پر زخم آیا ہو گا لیکن اس وقت ہم اپنے حریفوں میں سے کسی کو پکڑنے کا ارادہ نہیں رکھتے تھے اس لیے تیزی سے اپنی مقررہ سمت میں بڑھتے رہے۔

فضا میں پھر دو فائر گونجے اور ویرا سرگوشیانہ آواز میں بولی "میرا خیال ہے وہ لوگ ہمیں خوفزدہ کرنے کے لیے ہوائی فائرنگ کر رہے ہیں۔ ابھی میں نے ایک گولی اوپر جاتے دیکھی جب

کھیتوں میں ہمارے علاوہ خود ان کے ساتھی بھی پھیلے ہوئے تھے۔ اس لیے کھیتوں میں اندھا دھند فائرنگ کے نتیجے میں ان کے ہاتھوں خود ان کے ساتھی بھی زخمی ہو سکتے تھے۔ دوسرا نکتہ یہ تھا کہ بروٹو اسمتھ نے ویرا کی تصویر دکھا کر بگ سے سودا طے کیا تھا اور بگ کی جانب سے ویرا کی زندہ گرفتاری کے احکام جاری ہوئے تھے اس لیے بروٹو کے آدمی ویرا کو ہلاک کرنے کا کوئی خطرہ مول نہیں لے سکتے تھے۔ ہمارے لیے وہ نکتہ بہت اہم تھا کیوں کہ چاروں طرف سے مسلح دشمنوں کی یلغار کے باوجود فوری طور پر ہماری آزادی خطرے میں تھی لیکن جانوں کو کوئی خطرہ لاحق نہیں تھا۔

اچانک پھر ایک ہوائی فائر ہوا اور اسی کے ساتھ فضا میں ایک غصیلی مردانہ آواز گونجی اور میں استفسار طلب نگاہوں سے ویرا کی طرف دیکھنے لگا کیوں کہ میرے لیے وہ زبان ناقابل فہم تھی۔

"ان کا کوئی بڑا بول رہا تھا۔" آواز معدوم ہونے کے بعد ویرا بولی۔ "ہو سکتا ہے وہ بروٹو خود ہی رہا ہو۔ اپنے آدمیوں کی ناکامی پر وہ سخت برہم ہے اور اس نے ان سب کو سرخ کار کے قریب جمع ہونے کی ہدایت کی ہے۔ شاید اس طرح وہ کوئی نئی حکمت عملی مرتب کرنا چاہ رہے ہیں۔"

ہمارے لیے وہ موقع غنیمت تھا اگر ہم اس دوران میں موٹر سائیکلوں تک پہنچنے میں کامیاب ہو جاتے تو ہمیں رکاوٹ کے بغیر فرار کا راستہ مل سکتا تھا لیکن مشکل یہ آپڑی تھی کہ آٹھ فٹ سے زیادہ بلند کھیتوں میں سمت کا تعین ناممکن ہو کر رہ گیا تھا۔ بس ہم اندازے سے ہی ایک طرف بڑھے جا رہے تھے اور کچھ علم نہیں تھا کہ موٹر سائیکلوں کی طرف ہی جا رہے تھے یا خطرہ پر لحظہ بھٹک کر ان سے دور ہوتے جا رہے تھے۔

"موٹر سائیکلیں کہاں غائب ہو گئیں؟ اتنی دیر میں تو ہمیں وہاں پہنچ جانا چاہیے تھا۔" ویرا تشویش زدہ لہجے میں بڑبڑائی اور میں نے اپنی سمت میں قدرے تبدیلی پیدا کر لی۔ اس وقت سمتوں کے سلسلے میں ہمارے لیے بس ایک ہی حوالہ باقی رہ گیا تھا کہ سرخ اسپورٹس کار سے بچتے ہوئے کھیت میں بنا ہوا راستہ ہماری داہنی طرف تھا۔ ایک بار وہ راستہ نظر آ جاتا تو اسی کے کنارے کنارے کھیتوں میں موٹر سائیکلوں تک پہنچنا ممکن ہو سکتا تھا۔

کئی منٹ سکوت اور سناٹے میں گزر گئے۔ زمین پر گرے ہوئے خشک پتوں پر ہماری آہٹوں کے علاوہ اور کوئی آواز نہیں سنائی دے رہی تھی۔ پھر اچانک ایک تیز دھماکے سے فضا لرز اٹھی۔ وہ یقینی طور پر کوئی دستی بم تھا جو کھیتوں میں پھینکا گیا۔ چند ثانیوں بعد ہی مسروہوا کے دوش پہ فضا میں ناخوشگوار سی تیز بو محسوس ہوئی اور میری آنکھوں میں جلن کے ساتھ پانی رواں ہو گیا۔ ان میں سے کسی نے خود باہر نکل کر کھیتوں میں آنسو گیس کے گولے پھینکنا شروع کر دیے تھے تاکہ ہمیں باہر نکلنے پر مجبور کر سکیں۔

تھوڑے سے وقفے کے بعد دوسرا گولا پھٹا اور پھر تھوڑے تھوڑے وقفے کے ساتھ کھیتوں میں مختلف سمتوں میں پے در پے کئی منٹ تک آنسو گیس کے گولے پھٹتے رہے جن میں سے دو ہم سے چند فٹ دور پھٹے جن کے نتیجے میں آنکھیں کھولے رکھنا اور سانس لینا دشوار ہونے لگا۔

ہمیں اندازہ ہو چکا تھا کہ اس وقت ہم سرخ کار اور اس کے نزدیک موجود اپنے دشمنوں سے کافی دور نکل آئے تھے اس لیے میں نے ویرا کا ہاتھ تھام کر کھیت میں دوڑ لگا دی۔ اس بار ہمارے مقدر نے یاوری کی اور چند سیکنڈ بعد ہمیں موٹر سائیکلیں نظر آ گئیں۔ دھندلائی ہوئی آنکھوں کے ساتھ ہم تیزی سے وہاں پہنچے اور یہ دیکھ کر میرا دل باغ باغ ہو گیا کہ دونوں موٹر سائیکلوں کی چابیاں اگنیشن سوئچ میں لگی تھیں۔

"سڑک پر نکل کر اچھی بھاگ لو۔" ویرا نے آنکھوں سے پانی صاف کرتے ہوئے کہا۔

"سڑک ہمارے لیے جو ہے وہاں ثابت ہو گی۔" میں نے موٹر سائیکل پر سوار ہو کر اسے اسٹینڈ سے اتارتے ہوئے کہا۔ "ادھر ان کا کوئی نہ کوئی آدمی ضرور موجود ہو گا۔"

میں نے کک لگا کر انجن اسٹارٹ کیا۔ ویرا اچھل کر میرے پیچھے سوار ہوئی اور میں نے گیئر ڈال کر موٹر سائیکل کھیتوں میں ڈال دی۔ موٹر سائیکل کا انجن بیدار ہوتے ہی فضا میں بیک وقت کئی اونچی انسانی آوازیں سنائی دیں پھر دوڑتے ہوئے قدموں کی آوازیں سنائی دیں جنھیں ہم نے بلا جھجک پیچھے چھوڑ دیا۔

مکئی کی کھڑی فصل میں موٹر سائیکل دوڑانا آسان کام نہیں تھا۔ ہینڈل کو قابو میں رکھنے کے لیے مجھے کافی طاقت صرف کرنا پڑ رہی تھی کیوں کہ مکئی کے پودے اتنے نرم و نازک نہیں ہوتے کہ انھیں روند کر بآسانی رفتاری کے ساتھ آگے بڑھا جا سکے۔ آ رہا ہے تھے کہ میں کھیتوں میں زیادہ دیر تک ڈرائیونگ نہ کر سکوں گا۔

پھر اسی وقت کے بعد دیگرے مزید موٹر سائیکلوں کی

انجنوں کا شور سنائی دیا جو فوری طور پر قریب آنے لگا۔ مجھے اپنے پیچھے کھڑی فصل میں راستہ بنانا پڑ رہا تھا جب کہ تعاقب کرنے والوں کو میرے بنائے ہوئے راستے پر روندے ہوئے پودوں پر گزرنے میں زیادہ دشواری کا سامنا نہیں کرنا پڑ رہا تھا لہٰذا وہ تیزی کے ساتھ میرے قریب آتے جا رہے تھے۔

وہ صورت حال تحت اعصاب شکن تھی۔ واحد راستہ یہ رہ گیا تھا کہ ہم موٹر سائیکل ایک طرف پھینک کر پھر سے کھیتوں میں دوڑ لگا دیں لیکن اس سے قبل ایک کوشش اور کی جا سکتی تھی۔ اگر ہم سڑک پر نکلنے میں کامیاب ہو جاتے تو اپنے دشمنوں کے کارواں کی مخالف سمت میں سفر جاری رکھ کر کہیں نہ کہیں پناہ حاصل کر سکتے تھے۔

میں نے موٹر سائیکل گھمائی لیکن تھوڑی ڈور جا کر پایا تھا کہ قریب ہی کسی اور انجن کا شور سنائی دیا۔ شاید ان میں سے کوئی میرا چھایا ہوا راستہ چھوڑ کر شارٹ کٹ سے مجھ تک پہنچنے کی کوشش کر رہا تھا اور خطرناک حد تک ہمارے قریب آ چکا تھا۔ جس طرح میں اس کے انجن کی آواز سن رہا تھا اسی طرح وہ بھی یقیناً میری موٹر سائیکل کا شور سن رہا ہوگا۔

میں چند ثانیوں تک بے یقینی کا شکار رہا۔ اس سے پہلے کہ میں کوئی فیصلہ کرتا میری موٹر سائیکل سامنے سے آنے والی موٹر سائیکل سے ٹکرائی اور ہینڈل میری گرفت سے نکل گیا۔ موٹر سائیکل بے قابو ہو کر دور جا گری اور ہم دونوں فضا میں اڑتے ہوئے کھیت میں جا گرے۔

دوسری موٹر سائیکل پر آنے والے کا حشر بھی مختلف نہیں ہوا تھا لیکن وہ فوراً ہی اٹھ کر فصل میں شور مچانے لگا۔ وہ یقیناً اپنے ساتھیوں کو اپنی کامیابی سے باخبر کرتے ہوئے انھیں مدد کے لیے بلا رہا ہوگا۔ جوش کے عالم میں اس سے سرزد ہونے والی بے احتیاطی سے فائدہ اٹھاتے ہوئے ویرا نے پلک جھپکتے میں اس کے سینے میں دو گولیاں اتار دیں۔ وہ ایک دھوری اور کرب ناک چیخ مار کر کسی کٹے ہوئے شہتیر کی طرح ڈھیر ہو گیا اور ہم دونوں نے ایک بار پھر کھڑی فصل میں چھلانگیں لگا دیں لیکن اس بار موٹر سائیکلوں والے کافی سے زیادہ ہمارے سروں پر پہنچ چکے تھے۔ انجن بند کیے بغیر موٹر سائیکلیں پھینک کر وہ ہمارے پیچھے لپکے۔ اس وقت انھیں جل دے کر نکلنا ناممکن ہو کر رہ گیا تھا۔ اس لیے ہم دونوں پلٹ پڑے اور پھر وہاں خونریز دست بدست مقابلے کا آغاز ہو گیا۔

ان کے ایک ساتھی کو ویرا موت کے گھاٹ اتار چکی تھی لیکن پھر بھی انھیں ہم پر برتری حاصل تھی کیونکہ بعد میں آنے والی دو ....... موٹر سائیکل پر دو دو افراد موجود تھے۔ وہ حلق سے آوازیں نکالتے ہوئے وحشیانہ انداز میں ٹوٹ پڑے اور ہم پر حملے کر رہے تھے۔ مکئی کے پودوں کے درمیان تنگ جگہ ہونے کے باعث چند ہی ثانیوں میں سب ایک دوسرے سے گتھم گتھا ہو گئے۔ ایک ویرا سے لپٹا ہوا تھا اور دو جونک کی طرح میری جان کو آ گئے تھے۔

اس وقت انھیں ان پر صرف اتنی سی برتری حاصل تھی کہ ہم اپنی جانیں بچانے کے لیے پوری قوت سے اپنی مزاحمت کے لیے برسر پیکار تھے اور ان کے تیور جارحانہ تھے۔ اسی لیے ابتدا میں ان کے حملے سہلانے میں کامیاب ہو گیا مگر پھر انھوں نے مل کر مجھے بالکل بے دست و پا کر دیا اور زمین پر گرانے کی کوشش کرنے لگے۔

اس اثنا میں میں نے لحظہ بھر کے لیے ایک جھلک سی دیکھی کہ ویرا کا حریف اس سے لڑنے کے بجائے والہانہ انداز میں اس سے بغل گیر تھا اور ویرا کوئی تعرض نہیں کر رہی تھی۔ پھر جب میں اپنے حریفوں کی گرفت میں بے بس تھا تو میرے کی بے ساختہ چیخوں کے ساتھ ہی ویرا میری مدد کو آ گئی۔ اس نے اپنے حریف کو بے خبری کے عالم میں اچانک ایسی ضرب لگائی تھی کہ وہ زمین پر دونوں ہاتھوں سے پیٹ تھامے ماہی بے آب کی طرح تڑپ رہا تھا۔

تعداد برابر ہوتے ہی ایک بار پھر مقابلے میں تیزی آ گئی کیونکہ ان میں سے ایک کو ویرا نے الگ گھسیٹ لیا تھا لیکن مجھے اندازہ ہو چکا تھا کہ ہم زیادہ دیر تک یہ جدوجہد جاری نہ رکھ سکیں گے کیونکہ ان کی آوازوں کے سہارے ان کے ساتھی چیختے چلاتے ہوئے تیزی کے ساتھ قریب آتے جا رہے تھے۔

ہمارے دونوں حریف خون میں نہا جانے کے باوجود مقابلے پر ڈٹے ہوئے تھے۔ ایک موٹر سائیکل سوار کا سینہ ویرا چھلنی کر چکی تھی اور ایک حریف زمین پر تڑپتے تڑپتے ٹھنڈا یا بے ہوش ہو چکا تھا۔ پھر اچانک مکئی کے کھیت میں سے مزید دو آدمی نکل آئے۔ ان میں سے ایک کے ہاتھ میں رائفل دبی ہوئی تھی اور کندھے سے ایک لمبی چمڑی کی تھیلی جھول رہا تھا۔ خدوخال سے وہ جرمن نظر آتا تھا۔

ویرا پر نظر پڑتے ہی رائفل والے کے چہرے پر ناگہانی مسرت جاگ اٹھی اور وہ رائفل سیدھی کر کے دہاڑا۔ وہ جرمن زبان میں بولا تھا جو میرے پلے نہ پڑ سکی لیکن رائفل کی نال نے مجھے اس کا مفہوم سمجھا دیا اور میرے ہاتھ رک گئے۔

بھی ویرا کی لات پھر بھی چل گئی اور اس کے سامنے والا اچھل کر دور جا گرا۔

"انگریزی بولو، ہم فرنچ نہیں جانتے۔" میدان خالی ہو جانے پر ویرا نے رائفل والے سے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔

"تم نے کوئی بھی حرکت کی تو میں تمہیں گولی مار دوں گا۔" رائفل والا غرایا۔ باقی افراد زمین پر پڑے ہوئے اپنے ساتھیوں کی طرف متوجہ ہو گئے تھے اور جب انہوں نے رائفل والے کو اپنے ایک ساتھی کی ہلاکت کی اطلاع دی۔ اس کا چہرہ غضب ناک ہو گیا۔ اس دوران میں مجھے ایک شخص کے شانے پر گولی کا زخم نظر آیا۔ وہ شاید وہی شکار تھا جسے ویرا نے راستے میں چھوتے دیکھ کر اپنا نشانہ بنایا تھا۔

"ان دونوں کے خون کی تمہیں بھاری قیمت ادا کرنا پڑے گی۔" رائفل والا خوفناک لہجے میں بولا۔

"تو کیا دوسرا بھی مر گیا ہے؟" ویرا نے معصومیت سے پوچھا "میں نے تو صرف اس کی بدمستی دور کرنے کی کوشش کی تھی۔"

"جان لنگ کو تم بھول رہے ہو۔" میں نے پُرسکون لہجے میں کہا۔ "میرا خیال ہے وہ بھی تمہارے لیے کام کر رہا تھا اور شاید اب زندہ نہیں رہا ہے۔ اس طرح کُل تعداد تین ہو جاتی ہے۔"

"بکواس بند کرو۔" وہ پھر چیخ کر غرایا۔ "تم دیکھنا کہ اب تمہارا کیا حشر ہوتا ہے۔"

"برونو اشمٹ تم ہی کہلاتے ہو؟" اچانک ویرا پوچھ بیٹھی۔

"اتنا جانتی ہو تو تمہیں یہ بھی معلوم ہو گا کہ میں اپنے دشمنوں سے ذرا بھی رعایت برتنے کا قائل نہیں ہوں۔" اس نے زہریلے لہجے میں کہا۔

"ہماری تم سے کون سی دشمنی ہے؟" میں نے کہا۔ میری کوشش یہی تھی کہ غیر محسوس طریقے سے اسے اشتعال دلاتا رہوں۔ "تم نے تو ہمارے لنچ میں جان لنگ کو ساتھ ملا کر یہ ڈراما رچایا تھا۔ ظاہر ہے کہ مقابلہ تو ہونا ہی تھا کیونکہ تم نے ہمیں گھیرنے کے لیے بہت بھونڈا طریقہ اختیار کیا تھا۔"

"شٹ اپ۔ میں جانتا ہوں کہ تم دونوں سے کیسے نمٹا جانا چاہیے۔" وہ غرایا۔

میں نے اس سے جو کچھ کہا وہ حقیقت پر مبنی تھا۔ اگر شرلک ہوم کے چاروں موٹر سائیکل سوار جارحانہ انداز میں کھلے بندوں ہمارا تعاقب نہ کرتے تو شاید اس قدر خونریزی نہ ہوتی۔ حالات اب تک یہاں اس کا پیچھا میں لے جاتا جہاں برونو اپنے ساتھیوں کے ساتھ موجود ہوتا اور یہاں تشدد اور اسلحے کے استعمال کے بجائے فیصلہ ذہانت اور چالبازی کی بنیاد پر ہوتا جس کے لیے میں ایک طریقہ سوچ چکا تھا لیکن اس کے آدمیوں سے خونریز تصادم میں آ الجھنے کے بعد معاملہ ضرورت سے زیادہ سنگین ہو گیا تھا۔

"تم اس خاتون سے نمٹ سکتے ہو لیکن مجھ سے ابھی واقف نہیں ہو۔" میں نے بدستور پُرسکون لہجے میں کہا۔ "میں بھی اپنے دشمنوں کو شکست دینا جانتا ہوں۔"

"مجھے اس سے کوئی غرض نہیں کہ تم کون ہو۔" وہ برہمی کے عالم میں بولا۔ "میری ساری دلچسپی ویرا ایلیٹکن کی ذات میں تھی جو ایک حسینہ کا روپ دھار کر بھی خود کو نہ چھپا سکی۔ تم اس پوری کارروائی میں غیر ضروری طور پر ملوث ہوئے ہو اور کسی بھی لمحے ندامت کے ساتھ موت کے گھاٹ اتار دیے جاؤ گے۔"

اس کے جواب سے مجھے اطمینان ہوا کہ وہ مجھے ڈیتھ کے طور پر نہیں پہچان سکا تھا بلکہ مجھے ویرا کا کوئی ادنیٰ سا جاں نثار سمجھ رہا تھا جس کی حیثیت حکم کے غلام سے زیادہ نہیں تھی۔

برونو اشمٹ کے تینوں ساتھی وہاں سے روانگی کے بندوبست میں مصروف ہو گئے تھے۔ برونو سے مشورے کے بعد ان میں سے ایک وہاں سے چلا گیا اور بقیہ دو نے اپنے ساتھیوں کی لاشیں... کاندھوں پر لاد کر کھیت میں اپنا راستہ بنانا شروع کر دیا۔ رائفل بردار برونو تو ہم دونوں کے ساتھ اکیلا رہ گیا۔ اس سے پیشتر ہم دونوں



کو موت کے گھاٹ اتار دینے کے باوجود ہم دونوں کا مقابلہ کم از کم بات سیلج تفوس سے تھا۔ عجب کہ ہمیں کوئی مدد صرف سلطان شاہو سے مل سکتی تھی، جو بل سارا المونڈ کا قیدی تھا۔

"بل سارا المونڈ دوستوں کے لیے جنت اور دشمنوں کے لیے جہنم ہے۔" بیروٹو اسمتھ سب سے آخر میں کار سے اترتے ہوئے فاخرانہ لہجے میں بولا۔

"وین میں موجود تینوں لاشوں کو تم دوستوں میں شمار کرتے ہو یا دشمنوں میں؟" میں نے چبھتے ہوئے لہجے میں سوال کیا کیونکہ اس کی مزید سرائی مجھ سے برداشت نہیں ہو سکی تھی۔

"ذلیل بچے!" وہ دانت پیس کر غرایا۔ "تم زبان بند رکھو۔ میں تم سے بات نہیں کر رہا۔"

اس کی دی ہوئی گالی میرے دل میں اتر گئی لیکن میں نے غرا پرقابو رکھتے ہوئے پرسکون لہجے میں کہا۔ "میں بھی تم سے نہیں، ایک ایسے مخاطب تھا جو خود کو چنگیز کی اولاد کہتا ہے۔"

"بیٹا!" زرا نے بے ساختہ ایک قہقہہ لگایا۔ "یہ تمہیں ملا ہوگا۔ میں نے تو وئی برانڈ کے بارے میں پڑھا ہے۔ جرمنی کا چانسلر بن جانے کے باوجود بے چارہ اپنا باپ دریافت نہ کر سکا۔"

بیروٹو ہم سے الجھنے کے بجائے ہمیں پھاڑ کھانے والی نظروں سے گھورتے ہوئے اپنے آدمیوں سے مخاطب ہو گیا۔ اس کے خاموش ہونے پر برآمدے کے ستونوں کے عقب سے برآمد ہونے والوں نے ہم دونوں کو گھیر لیا اور عمارت کے اندر لے چلے۔ باقی لوگ وہیں رک گئے۔ شاید وہ لاشوں وغیرہ کا کوئی انتظام کرنا چاہ رہے تھے۔

بیرونی شان و شوکت کے مطابق وہ عمارت اندر سے بھی آراستہ اور پرشکوہ تھی۔ کئی راہداریوں سے گزرنے کے بعد وہ ہمیں لے کر ایک دور افتادہ کمرے کے سامنے رکے جو شاید ملازمین کی رہائش کے لیے بنایا گیا تھا۔ ہمیں کوئی موقع دیے بغیر ایک نے دروازے کا قفل کھولا اور ہمیں اندر داخل کرتے ہی دروازہ دوبارہ بند کر دیا۔

ہم دونوں نے اندر گھستے ہی سلطان شاہو کو دیکھا جو ایک مسہری پر پڑا بے خبر سو رہا تھا۔ اس کے داہنے بازو پر پٹی بندھی ہوئی تھی۔ میں اسے پکارتے ہوئے تیزی سے اس کی طرف لپکا لیکن اس کی نیند میں کوئی فرق نہیں آیا۔ جب وہ جھنجھوڑنے پر بھی بیدار نہ ہوا تو مجھے تشویش لاحق ہونے لگی کیونکہ وہ کبھی بھی اتنی گہری نیند نہیں سوتا تھا۔ اس کی نبض معمول کے مطابق چل رہی تھی۔ ویرا نے پلکیں چھو کر الٹ کر دیکھتے ہوئے اعلان کیا کہ اسے کوئی دوا دے کر بے ہوش کیا گیا تھا۔

اس کمرے میں مزید ایک مسہری کے علاوہ فرشی قالین اور دو بوسیدہ صوفے رکھے ہوئے تھے۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا کہ اس مکان کا

دزکار رفتہ سامان اس کمرے میں ڈھیر کر دیا گیا تھا۔ ہم نے صوفوں کو ڈھنگ سے لگا کر صاف کیا اور پھر تھکے ہوئے انداز میں ان پر دراز ہو گئے۔

کھیتوں میں ساری کارروائی اتنی عجلت میں ہوئی تھی کہ بیروٹو کے آدمی ہم سے پستول چھین لینے کے باوجود ہماری جامہ تلاشی لینا بھول گئے تھے جس کے نتیجے میں ایک پیلو ڈرا اور میم گن اس وقت بھی ہماری تحویل میں تھی۔

"ہمیں جلد از جلد یہاں سے نکلنے کی کوئی تدبیر سوچنا ہوگی۔" ویرا سگریٹ سلگاتے ہوئے بولی۔ "ورنہ یہ سمجھ لو کہ ہمیں پھر کبھی آزادی نصیب نہ ہو سکے گی۔"

"کمرے کے چوبی دروازے کے قفل پر میم گن آزمائی جا سکتی ہے لیکن باہر کچھ لوگ نگرانی کر رہے ہیں۔" میں نے باہر سے آنے والے فرش پر پڑتے قدموں کی آواز پر کان لگاتے ہوئے کہا۔ "میرا خیال ہے کہ بیروٹو فون یا ٹرانسمیٹر پر کسی کو اپنی کامیابی کی خبر دے کر دوبارہ ہماری طرف آئے گا۔ ہماری کارروائی کے لیے وہی موقع مناسب رہے گا۔"

"کارسیلز میں بیروٹو تیسرا ایک ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ براہ راست ہیڈ کوارٹر کو اطلاع دے۔ ہو سکتا ہے کہ اس اطلاع پر جی لائیڈ بذات خود یہاں آنے کا فیصلہ کرے۔" ویرا پُرخیال لہجے میں بولی۔

"تم چیف ڈارنگٹن کو بھول رہی ہو۔" میں نے اسے یاد دلایا۔

"ہو سکتا ہے کہ وہ لندن سے واپس آ گیا ہو۔ بیروٹو اسے بھی تو اطلاع دے سکتا ہے۔"

"اس بار ہم بہت بری طرح پھنسے ہیں۔" وہ تھکے ہوئے لہجے میں بولی۔ "اگر رہائی کی کوئی صورت پیدا نہ ہوئی تو شاید مجھے خودکشی کے امکانات پر غور کرنا پڑے۔ زندہ رہی تو جی لائیڈ مجھے ذہنی مریض بنا دے گا۔"

"اتنی جلدی نتائج پر چھلانگ نہ لگاؤ۔" میں نے ترش لہجے میں کہا۔ "ابھی سے حوصلہ چھوڑ دیا تو وقت آنے پر تم کچھ بھی نہ کر سکو گی اور وہ لوگ بھی ہمیں ہر طرح سے مفلوج کرنا چاہ رہے ہیں۔"

یہ بڑی عجیب بات تھی کہ سلطان شاہو کی تلاش کی مہم میں ہم خود ہی اس جیسے جال میں آ پھنسے تھے جو بیروٹو اسمتھ نے ان کے تعاون سے تیار کیا تھا۔ جی لائیڈ اور شی کے خلاف ہماری مہم جو ایک طویل عرصے سے جاری تھی، اب یکلخت ختم ہوتی ہوئی نظر آ رہی تھی۔

ویرا تو پھر بھی زنانہ بھیس میں بری تھی۔ مارسیلز میں مروجی کے
ذریعے ہمیں کمپنی کے ایجنٹ کا جو پیغام موصول ہوا تھا اس میں بھی ایسا اشارہ
موجود تھا کہ ویرا بھیس بدل کر ہی ایجنٹ سے رعایتیں حاصل کر سکتی تھی۔
لیکن میرا اور سلطان شاہ کا معاملہ قطعی مختلف تھا۔ وہ ہمیں کسی بھی صورت
معاف نہیں کر سکتا تھا۔ یہ ہماری خوش قسمتی تھی کہ بروڈو نے جو جال ویرا کے
لیے پھیلایا تھا اس میں اچانک ہی ہم تینوں آ پھنسے تھے۔ وہ تو غنیمت
تھا کہ بروڈو کو میری حقیقت کا علم نہیں تھا ورنہ وہ اپنی کامیابی پر
جشن بھی منا رہا ہوتا۔

”بروڈو اور شمٹ درمیان میں کہاں سے آ ٹپکا؟“ میں نے ویرا
سے دریافت کیا۔ ”شمٹ کا یہاں آدمی ہوتا تو کم از کم تمہارے لیے تو اجنبی
نہ ہوتا۔“

”میرا بھی تو ان لوگوں سے ڈر بھاگتی۔“ وہ بولی۔ ”میں تمہیں پہلے
بھی بتا چکی ہوں کہ مارسیلز کے دوران ایجنٹ کے بارے میں میری
معلومات بہت ناقص تھیں۔ میں یہاں شیری ہارٹ اور میرا تیرے کے
سوا کسی تیسرے سے واقف نہیں تھی۔“

ہم دونوں وقت گزاری کے لیے آپس میں باتیں کرتے رہے۔
اسی اثناء میں سلطان شاہ کے حلق سے دبی دبی سی آوازیں برآمد ہونا
شروع ہوئیں۔ میں لپک کر اس کے قریب پہنچ گیا لیکن اس نے میری
کسی مدد کے بغیر تھوڑی دیر بعد آنکھیں کھول دیں۔ مجھے دیکھ کر اس نے
حیرت اور بے یقینی کے عالم میں پلکیں جھپکائیں۔ پھر یک بیک ایک نعرہ
مار کر میرے گلے سے جھول گیا۔

ویرا نے دور ہی سے اس کے جذباتی ردعمل کا لطف اٹھایا تو اسے
اس کی موجودگی کا علم ہوا اور وہ مجھ سے الگ ہو کر ویرا کی طرف متوجہ ہو گیا۔
”مجھے اندازہ ہو گیا تھا کہ یہ لوگ تمہیں گھیرنے کی فکر میں تھے....“

”زیادہ پریشانی کی ضرورت نہیں۔ اب ہم تینوں کا انجام ایک ساتھ
ہی ہوگا۔“ ویرا نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔ ”یہ بتاؤ کہ تم ان کے ہاتھ
کیسے لگ گئے؟“

”مجھے زبردستی ایمبولینس میں ڈال کر وہ امدادی پارٹی ایک اسپتال
میں لے گئی تھی۔ وہاں اندر سے باہر تک فرش پر زخمیوں کی بھیڑ لگی
ہوئی تھی۔“ وہ بتانے لگا۔ ”میرے زخم سے کافی تیزی کے ساتھ خون بہہ
رہا تھا۔ میں چاہتا تو افراتفری سے فائدہ اٹھا کر خاموشی کے ساتھ وہاں سے
نکل سکتا تھا مگر اول تو خون ضائع ہونے کی رفتار نے مجھے پریشان کر دیا
تھا۔ پھر مجھے یہ فکر بھی تھی کہ میں وہاں سے نکل کر اس اجنبی شہر میں کہاں
جاؤں گا۔ اس لیے میں برآمدے کے فرش پر لیٹا رہا۔ میری باری آنے پر
اسپتال کا بوکھلایا ہوا عملہ میری طرف متوجہ ہوا تو میں گونگا اور بہرا بن گیا
کیونکہ فرنچ سے لاعلمی کے اظہار کے مقابلے میں یہ اداکاری آسان تھی۔ پھر
کل شام سخت چہرے والا ایک دبلا پتلا سفید فام میرے پاس پہنچا اور
مجھے اسپتال سے چھٹی دلوا کر اپنے ساتھ لے گیا۔ اس نے عارضی طور پر مجھے
ایک بوسیدہ اور گندے فلیٹ میں ٹھہرایا پھر رات کو یہاں لے آیا۔ یہاں
مجھ پر تھوڑے سے تشدد کے ساتھ باز پرس کی گئی لیکن میں بدستور گونگا بہرا
بنا رہا۔ یہاں والوں کی گفتگو میں بار بار ویرا کا نام سن کر میں نے یہ اندازہ
لگا لیا تھا کہ یہ لوگ میرے ذریعے تم کو گھیرنا چاہ رہے تھے۔ رات میں نے
اسی کمرے میں گزاری پھر صبح کے ناشتے کے بعد ایک شخص نے زبردستی میرے
بازو میں ایک انجکشن لگایا اور میں دنیا و مافیہا سے بے خبر ہو گیا۔“

”ان لوگوں کے لیے تم ابھی تک گونگے بہرے بنے ہو؟“ ویرا نے
سوال کیا اور سلطان شاہ اثبات میں سر ہلا کر رہ گیا۔

”اور زخم کیسا ہے تمہارا؟“ میں نے محبت آمیز لہجے میں دریافت کیا۔

”تھوڑا درد ہے لیکن میرا اندازہ ہے کہ زخم تیزی کے ساتھ بھر
رہا ہے۔“ اس نے مسکراتے ہوئے کہا۔ ”اب تم میری فکر چھوڑ دو۔ جو کرنا
ہے کر گزرو۔ مجھے ہر لمحہ اپنے قریب پاؤ گے۔“

”چند منٹ کا وقت گزر چکا ہے۔“ ویرا نے پھیکی سی مسکراہٹ سے کہا۔
”اس وقت ہم بھی تمہاری طرح قیدی بنا لیے گئے ہیں جبکہ یہ دونوں
تو تمہاری بازیابی کی امید دلا کر ہی یہاں لائے گئے ہیں۔“

”کوشش میں نے بھی کی تھی کہ ویرا کا ساتھ نہ چھوڑا ہوتا۔“ وہ بولا۔
”مجھے میں نے بلایا لیکن امدادی پارٹی والے زخمیوں کو زبردستی ایمبولینس میں بھر رہے
تھے۔ میں ایک آدھ کے منہ پر گھونسا جڑ دیتا تو وہ خود ہی مجھے چھوڑ جاتے۔“

باہر سے آنے والی قدموں کی چاپ معدوم ہو چکی تھی جس کا مطلب
تھا کہ اس کمرے کی نگرانی کرنے والے بیٹھ کر سستا رہے تھے یا وہ ان سے
جا چکے تھے۔ میں نے دروازے پر بند کھڑکی کھول کر آہنی جنگلے کے پار
کا جائزہ لیا جو ویران پڑی ہوئی تھی لیکن میں نے جوں ہی ادھر سے تشفی ہو کر
دروازے پر زور آزمائی شروع کی، باہر سے کسی کی للکار سنائی دی اور پختہ
فرش وزنی جوتوں کی دھمک سے گونجنے لگا۔

میں دروازہ چھوڑ کر دوبارہ کھلی ہوئی کھڑکی کے سامنے گیا تو
وہاں وہی دونوں افراد خشمناک تیوروں کے ساتھ موجود تھے جنہوں نے
ہمیں اس کمرے میں قید کیا تھا۔ مجھے دیکھتے ہی ان میں سے ایک دانت
کرچ کر کچھ بڑبڑایا تھا جو میرے پلے نہ پڑ سکا لیکن ویرا کھلکھلا کر ہنستے
ہوئے آگے آ گئی۔

اس کے انداز سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ محافظوں کو چڑا رہی تھی۔
ویرا سے چند تیز و تند جملوں کے تبادلے کے بعد آخر کار وہ جھلا کر وہاں
سے چلے گئے اور ویرا نے کھڑکی دوبارہ بند کر دی۔

دفعتاً میرے ذہن میں ایک خیال آیا اور میں اس کمرے کی تینوں
کھڑکیوں کی طرف بڑھ گیا۔ پٹ کھولتے ہی یہ دیکھ کر میرا دل باغ
باغ ہو گیا کہ اس طرف عمارت کے کسی اندرونی حصے کے بجائے کھلا
آسمان اور ویران حصہ پھیلا ہوا تھا اور کھڑکی کھل جانے کے بعد

"کیا بکواس کر رہے ہو؟" وہ برا سا منہ بنا کر غرایا۔ "کوئی میرا بال بھی بیکا نہیں کر سکتا۔"

"درست کہہ رہے ہو۔" میں نے جھلا کر کہا۔ "لیکن تمہارے آدمی غداری کر سکتے ہیں۔ تم ان کی زبانیں کس طرح بند رکھ سکو گے؟"

"وہ میرا مسئلہ ہے۔" وہ سینہ پھلا کر فخریہ لہجے میں بولا۔ "یہ سب شیوا کے نہیں میرے نمک خوار ہیں۔ ان پر میرے اتنے احسانات ہیں کہ ان میں سے ہر ایک میرے اشارے پر اپنی گردن کٹوا سکتا ہے۔ تم مجھ سے معاملے کی بات کرو۔"

"معاملے کی بات تو یہی کر سکے گی۔" میں نے بے بسی سے ویرا کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ "تم تھوڑا سا وقت دو تو میں اسے سمجھانے کی کوشش کر سکتا ہوں۔"

"میں پھر آؤں گا۔" وہ اٹھتے ہوئے بولا۔ "اسے بتا دو کہ اس نے زبان نہ کھولی تو میں اسے چار چوٹ کی مار ماروں گا اور کوئی چیخ پکار بھی نہ کر سکے گا۔"

وہ ٹھیک ہی کہہ رہا تھا۔ اسے ویرا کو زندہ پکڑنے کا حکم ملا ہوا تھا لیکن اسے یہ ہدایت نہیں دی گئی تھی کہ ویرا کی مزاحمت کی صورت میں کیا رویہ اختیار کیا جائے۔ وہ نہایت اطمینان سے ویرا کے ہاتھ پیر توڑ کر اپنے بردہ فروشوں سے کہہ سکتا تھا کہ ویرا کے مقابلے پر اتر آنے کی وجہ سے اسے تشدد کا سہارا لینا پڑا ورنہ وہ موقع سے فرار ہو چکی تھی۔

میں محسوس کر رہا تھا کہ بردہ فروش سے رقم کی بات چھیڑ کر ویرا نے جہاں اپنے لیے ایک دشواری کھڑی کر لی تھی وہیں یہ بھی معلوم کر لیا تھا کہ اس وقت تک ہم تینوں بردہ فروش کی قید میں تھے۔ شیوا کے کسی رکن کو ہمارے پکڑے جانے کی اطلاع نہیں دی گئی تھی۔ بردہ فروش کا وہ پہلا کارندہ تھا جو ویرا والوں کے احکام کی تعمیل کے ساتھ ساتھ اپنی صوابدید سے کام لینے کا عادی معلوم ہوتا تھا ورنہ ہمیشہ ہمارا واسطہ حکم کے غلاموں سے پڑتا رہا تھا۔

"یہاں وقت برباد کرنے کے بجائے نکلنے کی فکر کرو۔" بردہ فروش اور اس کے ساتھیوں کے چلے جانے کے بعد سلطان شاہ نے کہا۔ "میں پوری طرح تمہارا ساتھ دینے کی کوشش کروں گا۔ اس گورکھ دھندے سے نہ نکل سکے تو بردہ فروش بھی ہمیں ختم کر دے گا۔ جلتے ہوئے دشمن کا وار ہمیشہ سنگین اور خطرناک ہوتا ہے۔"

"وہ الجھ گیا تھا اس لیے اسے ٹالنا ضروری ہو گیا تھا۔" ویرا نے کہا۔ "ورنہ تمہیں بھی اچھی طرح معلوم ہے کہ وہ ہمارے ساتھ کسی بھی قسم کی رعایت سے کام نہیں لے گا۔"

میں کاٹیج میں آتے ہی اندازہ لگا چکا تھا کہ اس وقت بردہ فروش ہمارے مقابلے پر کل سات نفوس تھے جو شروع سے پیش آتے رہے اور رائفلوں اور دستی بموں تک سے کام لے سکتے تھے۔ ان میں سے دو یہ کہ کمرے کے سامنے راہداری میں پہرے پر مامور تھے یعنی تھا کہ عقبی کھڑکی کی کٹی ہوئی گرل سے فرار ہونے سے قبل کسی طرح ان دونوں کو راہداری میں کھلنے والی کھڑکی کے سامنے لا کر ایک ہی وار میں نشانہ بنا دیا جائے تاکہ ان کی نفری سات سے پانچ رہ جائے۔ اسلحے کی آواز پر ان کے ساتھی راہداری کا رخ کرتے اور لاشوں کو خون میں لت پت بکھرے ہوئے دیکھتے تو فوری طور پر ان کی سمجھ میں کچھ نہ آتا کہ ہوا کیا ہوا تھا۔ اس دوران ہم عمارت کے گرد چکر کاٹ کر آسانی سے باہر وہاں موجود کسی سواری تک رسائی حاصل کر سکتے تھے اور تیزی سے وہاں سے محفوظ فاصلے پر پہنچ جاتے۔

لیکن ویرا میرے نظریے سے متفق نہیں تھی۔ اس کی رائے تھی کہ ہمیں نگرانی کرنے والوں سے الجھے بغیر وہاں سے نکل جانا چاہیے۔ راستے میں کوئی مزاحم ہوتا تو اسے ٹھکانے لگا دیا جاتا ورنہ فرار کی کوشش خاموشی سے مکمل ہونا چاہیے تھی۔ بظاہر ویرا کی تجویز معقول تھی لیکن میں سوچ رہا تھا کہ معمول کے حالات میں وہ ساتوں اپنے مقررہ مقامات پر موجود ہوتے اور ان میں سے کوئی بھی ہمیں فرار ہوتے دیکھ لیتا تو چند افراد اپنے ٹھکانے چھوڑ کر جائے واردات پر جمع ہو جاتے اور باقی کارندوں کے لیے کھلا میدان مل جاتا۔ جتنی دیر میں انھیں ہوش آتا ہم بل سار [illegible] سے دور نکل چکے ہوتے۔

دونوں تجاویز کے فائدے اور ممکنہ خطرات اپنی جگہ تھے لیکن یہ بات طے تھی کہ میری تجویز پر عمل کرنے کی صورت میں فرار کے دوران بردہ فروش کے آدمیوں سے تصادم ہو جاتا تو نہ صرف ان کی نفری دو افراد کی کم ہو چکی ہوتی بلکہ نفسیاتی طور پر بھی وہ افراتفری، خوف اور گھبراہٹ کا شکار ہو جاتے جس کا سارا فائدہ ہمیں ملتا۔

میری تجویز کے ہر پہلو پر مختصر بحث کے بعد آخر کار ویرا اس کی افادیت کی قائل ہو گئی اور اس نے تجویز پیش کی کہ کھڑکی کے ذریعے فرار سے پہلے بوسیدہ صوفوں میں آگ لگا کر انھیں دروازے اور کھڑکیوں کے قریب ڈال دیا جائے تاکہ ہمارے حریفوں کو زیادہ سے زیادہ مشکلات کا سامنا کرنا پڑے۔ دو آدمیوں کو ہم مار دیتے تو ایک آدھ آدمی کو آگ بجھانے کے لیے بھی رکنا پڑتا ورنہ چوبی تختوں اور شہتیروں پر بنی ہوئی وہ عمارت بھوسے کے ڈھیر کی طرح آناً فاناً آگ پکڑ لیتی۔

منصوبہ طے ہوتے ہی سلطان شاہ نے بستر چھوڑ دیا اور پرانے صوفے کو ادھیڑنے میں مصروف ہو گیا۔ میں نے عقبی کھڑکی کی کٹی ہوئی گرل کا احتیاط سے قریب و جوار کا جائزہ لیا اور آہستگی کے ساتھ کھڑکی دوبارہ بند کر دی۔ میری اور ویرا کی نگاہیں چار ہوئیں اور وہ میرا اشارہ پاتے ہی اپنی جیب سے [illegible] نکال کر راہداری والی کھڑکی کی طرف بڑھ گئی۔

اندر عمارت میں لباس کے علاوہ بھی ضروریات کی دیگر بہت سی اشیا
مل سکتی تھیں۔

کشن چند کی اس زرق برق رنگ اور مختصر عمارت کے دروازے کھڑکیاں بند تھیں اور سرسبز احاطے میں دور تک کوئی متنفس نظر نہیں آ رہا تھا۔ اس لیے تینوں کار کو اطمینان سے عمارت کے گرد گھما کر عقبی حصے میں لے گیا، تاکہ سڑک پر سے گزرنے والے کسی بھی فرد کو ہماری یہاں موجودگی کا احساس نہ ہو سکے۔

کار کے انجن کا شور سن کر عقبی حصے میں واقع ایک شیڈ میں بہت سی مرغیوں نے اچانک کڑکڑانا شروع کر دیا۔ اور اس کے ساتھ عمارت کا ایک عقبی دروازہ کھلتا ہوا نظر آیا۔

ہم تینوں کسی بھی خطرے کا سامنا کرنے کے لیے تیزی سے کار سے نیچے اتر آئے۔ پھر یہ دیکھ کر اطمینان کا سانس لیا کہ کھلے ہوئے دروازے سے ایک ادھیڑ عمر اور تندرست شخص نمودار ہوا تھا جس کے چہرے سے نرمی اور حیرت کا اظہار ہو رہا تھا۔

ویرا تیزی سے آگے بڑھی اور انگریزی میں اس سے مخاطب ہوئی۔ "میرا صبح بخیر! کیا تم انگریزی بول اور سمجھ سکتے ہو؟ ہم غیر ملکی یہاں ان اطراف میں دشواریوں سے دوچار ہو گئے ہیں۔"

وہ ادھیڑ عمر شخص تیزی سے ویرا کے قریب آ گیا اور گہری نظروں سے اس کا جائزہ لیتے ہوئے بولا۔ "انگریزی تو بول لیتا ہوں۔ تمھارا تعلق کس ملک سے ہے؟" اس کا لہجہ اشتباہ آمیز تھا۔

"میں برٹش نیشنل ہوں۔ میرے دونوں ساتھی اطالوی ہیں۔" ویرا روانی میں کہہ گئی۔

"میں اطالوی بھی خوب بول لیتا ہوں۔" اس شخص کا دبا دبا جواب سن کر مجھے اپنے حلق میں کوئی چیز پھنستی ہوئی محسوس ہونے لگی۔ ویرا بھی اس کا جواب سن کر بوکھلائی ہوئی نظر آ رہی تھی۔

"مگر بدقسمتی کہ دونوں پیدائشی گونگے ہیں۔" اس کے مزید کچھ کہنے سے قبل ویرا بول پڑی۔ "یہ دونوں تمھاری بات سمجھ لیں گے لیکن جواب اشاروں میں دیں گے۔ بہتر یہ ہوگا کہ وقت سے بچنے کے لیے ہم انگریزی میں بات کرتے رہیں۔"

"ایک خوبصورت لڑکی اور دو گونگے۔" اس نے قدرے استہزائیہ لہجے میں کہا پھر تشکیک بھرے لہجے میں بولا۔ "تم لوگ مجھ سے کیا چاہتے ہو؟"

"کچھ بھی نہیں۔ بس کچھ دیر کے لیے آرام کرنا چاہتے ہیں تاکہ میدان صاف ہوتے ہی ہم آگے نکل سکیں۔" ویرا نے خوشامدانہ لہجے میں کہا۔ "اسی سڑک پر تین چار موٹر سائیکل سوار بدمعاشوں نے گھیر لیا تھا۔ وہ ہمیں لوٹنا چاہ رہے تھے۔ ان سے بمشکل بچ بچا کر یہاں آنے میں کامیاب ہوئے ہیں۔" اسی دوران ہم دونوں بھی ویرا کے قریب پہنچ چکے تھے۔

اس شخص کی آنکھوں میں تشویش کے سائے لہرانے لگے تھے۔ "تمھارے لباسوں سے ظاہر ہو رہا ہے کہ کچھ خونریزی بھی ہوئی ہے۔ ان سے تھوڑی دیر پہلے فائرنگ اور پے در پے دھماکوں کا شور میں سن رہا تھا۔"

"فائرنگ سے بچنے کے لیے ہم مکئی کے کھیتوں میں گھس گئے تھے تو انھوں نے ہمیں خوفزدہ کرنے کے لیے بے حد پٹاخے کھیتوں میں پھینکنے شروع کر دیے۔ مگر ہم انھیں چکمہ دے کر دوبارہ اپنی کار تک پہنچنے میں کامیاب ہو گئے۔"

"تمھاری کہانی ادھوری معلوم ہوتی ہے لڑکی!" وہ تیکھے لہجے میں بولا۔

"میرا نام کلثوم احمدی ہے۔" ویرا جلدی سے بولی۔ "ایک عرب سے شادی کرنے کے لیے مجھے اپنا پیدائشی نام اور مذہب تبدیل کرنا پڑ گیا تھا۔"

"خیر تم جو کوئی بھی ہو مجھے اس سے کوئی دلچسپی نہیں۔ میں [illegible] مشتبہ اجنبیوں کو اس چھت کے نیچے ایک منٹ کے لیے بھی برداشت نہیں کر سکتا۔ تم کہیں اور پناہ لینے کی کوشش کرو۔"

"لیکن اس وقت ہمارا سڑک پر نکلنا مخدوش ہو سکتا ہے۔" ویرا نے چہرے پر بے چارگی طاری کر کے خوشامدانہ لہجے میں کہا۔ "ان کی [illegible] سے ہم میں سے ایک آدھ مر گیا تو تم بھی کئی دن تک اپنے ضمیر کی خلش پر قابو نہ پا سکو گے۔"

"یہاں موٹر سائیکلوں پر پھرنے والے لوفروں کے علاوہ چند ہی پاکستانی ہیں۔" اس نے اپنا مدعا واضح کرتے ہوئے سخت لہجے میں کہا۔ "وہ سب علاقے کے شرفا میں شمار کیے جاتے ہیں۔ یہی [illegible] نے تمھارے ساتھ زیادتی کرنے میں پہل کی ہوگی مجھے تو شبہ ہے کہ تم نے زبردستی ان کی جاگیر میں گھسنے کی کوشش کی ہوگی اور وہاں ناکام ہونے کے بعد اب ادھر آئے ہو۔" اپنی بات پوری کرتے ہوئے اس نے حیرت ناک سرعت کے ساتھ اپنے اوور کوٹ کی جیب سے اعشاریہ آٹھ کا مہیب پستول نکال کر ویرا پر تان لیا۔

ویرا نے خوف زدہ نظر آنے کی بہت کامیاب اداکاری کی اور ہکلاتے ہوئے لہجے میں بولی۔ "اسے اتار لو۔ [illegible] کہیں یہ چل ہی نہ جائے۔ تم ناراض ہوتے ہو تو ہم ابھی واپس چلے جاتے ہیں۔"

"خیریت اسی میں ہے کہ اپنے دونوں گونگوں کے ساتھ فوراً واپس چلی جاؤ۔" اس کا لہجہ زہریلا ہو گیا۔ "میری بیوی ذرا [illegible] سنتی ہے لیکن میرے فائر کی آواز سن کر وہ رائفل لے کر آ جائے گی اور اس کا نشانہ بے خطا ہوتا ہے۔"

ویرا نے اسے دو گونگوں کی کہانی سنائی تھی اور وہ ایک [illegible] کا ذکر لے بیٹھا تھا۔ اگر اس شخص کے ہاتھ میں دبا ہوا پستول [illegible]

...علامت کی اس ستم ظریفی پر شاید میرے لیے اپنے قہقہوں پر قابو
...دشوار ہو جاتا۔

ویلا اس شخص کے بہت قریب اور براہ راست اس کے
...کی زد میں تھی۔ اس لیے وہ اپنے حریف کی مرضی کے خلاف
...حرکت نہیں کر سکتی تھی۔ اس لیے اس خطرے کا سدباب اب
...ضروری تھا۔ ویلا کو بھی اس صورت حال کا پورا ادراک تھا۔ اس
...نے پہل کا موقع دینے کے لیے اس نے پستول والے کو باتوں
...الجھا دیا۔ اس کی ساری توجہ اپنی طرف مرکوز کرائی ہوئی تھی میں
...اس کا جائزہ لیتا رہا۔ اور پھر اسے اپنی طرف سے غافل پاتے
...میں نے زمین سے ایک پتھر اٹھا کر پوری قوت سے اس کے
...پستول والے ہاتھ کے نشانے پر پھینک دیا۔ دبی درد اور غضب ناک
...چیخ کے ساتھ وہ میری طرف پلٹا تو پستول اس کے ہاتھ سے
...بھرپور آواز کے ساتھ پختہ چبوترے پر گر چکا تھا۔ ویلا نے
...پستول پر قبضہ کر لیا۔ پھر اس کے بائیں ہاتھ کی ہتھیلی فضا میں لہرا
...اس شخص کی بائیں کنپٹی پر پڑی۔ وہ لڑکھڑا کر ایک دم
...بے جان ہو کر فرش پر گر گیا۔

یہ سب اس قدر پھرتی اور خاموشی کے ساتھ ہوا کہ شاید اس کی
...اندر ہونے والے واقعات کی بھنک بھی نہ مل سکی۔ ویلا
...نے اشارہ کر کے مجھے بے ہوش آدمی کو سنبھالنے کا اشارہ کیا۔ اور خود پستول
...سنبھالا کاٹیج کے لکڑی کے دروازے کے پاس دیوار سے چپک کر
...کھڑی ہو گئی تاکہ اندر سے نکلنے والے کسی بھی شخص کو بے خبری میں
...دبوچ سکے۔

میں نے سلطان شاہ کی مدد سے بے ہوش شخص کو چبوترے
...سے کھینچ کر فٹ اونچی چوکی کی اوٹ میں اتار لیا۔ سلطان شاہ نے
...ازار بند تلاش کرنے کے ساتھ ہی بے ہوش شخص کے اوور کوٹ
...کی جیبوں سے چیتھڑے کرنے شروع کر دیے۔ اس کے منہ
...میں ٹھونس کر ہم اس کے ہاتھ پیر باندھ رہے تھے کہ کاٹیج کی طرف
...سے ایک نسوانی آواز ابھری اور ہم دونوں لپک کر چبوترے کی اوٹ میں
...چلے گئے۔

...اجنبی نسوانی آواز کا کوئی مفہوم ہمارے پلے نہیں پڑ سکا۔ پھر
...ایک ہلکی سی چیخ میں تبدیل ہوئی۔ قریب ہی فرش
...پر کسی چیز کے گرنے کی دھمک ہوئی اور ہم چبوترے کی اوٹ سے نکل
...آئے۔

...لکڑی کے عقبی دروازے کے قریب ویلا کے قدموں میں
...چالیس پچاس سال کی ایک فربہ عورت بے ہوش پڑی ہوئی تھی لیکن
...قریب کوئی بھی نظر نہیں آ رہا تھا۔ غالباً اسے اندازہ نہیں
...تھا کہ باہر کس قسم کی صورت رونما ہو چکی تھی۔ ورنہ وہ بھی رائفل
لیے بغیر ہرگز باہر نہ آتی۔

اسے بے دست و پا کر کے ہم نے باری باری ان دونوں کو
اندر کے کمرے میں پہنچا دیا جو کاٹیج کی حدود میں الگ تھلگ بنا ہوا تھا۔
اس کمرے میں مسہری کے نیچے سے ایک رائفل اور کارتوسوں سے
بھرا ہوا ڈبا بھی ملا جو ہم نے اپنی تحویل میں لے کر کمرہ بند کر دیا۔

کاٹیج اندر سے آراستہ اور زندگی کی ہر آسائش سے مزین تھا۔
ریفریجریٹر اور ڈیپ فریزر میں بیئر کے ڈبوں سمیت خورد و نوش کی
اشیا بھری ہوئی تھیں۔ میں نے فریج میں سے بیئر کا ایک ٹھنڈا ٹن نکالا
اور پھر ان دونوں کے ساتھ شامل ہو گیا۔ اس دوران میں سلطان شاہ ایک
الماری سے پستول کی گولیاں نکال چکا تھا۔

چار میں سے دو خواب گاہوں کی الماریاں مردانہ، زنانہ اور بچگانہ
ملبوسات سے آراستہ تھیں جن میں ہمارے ناپ کے کپڑے بھی موجود تھے۔
ہم تینوں نے پھرتی کے ساتھ غسل کر کے لباس تبدیل کیے اور جب ہم دوبارہ
یکجا ہوئے تو ویلا وہاں موجود میک اپ کے سامان سے استفادہ کر کے اپنے
خدوخال کو دوآتشہ بنا چکی تھی اور جینز میں ملبوس تھی۔

میں نے وہاں ان لوگوں سے باتیں کرتے کرتے بیئر کے دو کین
خالی کیے تو موڈ بڑی حد تک بحال ہو چکا تھا۔ ویلا بھی اپنے خدشات کو خیرباد
کہہ کر ہل سارا باؤزر پر مقدر آزمائی کے لیے تیار ہو چکی تھی۔ لیکن سب سے
بڑا مسئلہ یہ تھا کہ رائفل اور پستول ہاتھ آ جانے کے باوجود ہمیں اس کاٹیج سے
دور دور تک کوئی کار نظر نہیں آئی تھی جس کا مطلب تھا کہ ہمیں اپنی
منزل کے لیے سرخ ٹرانسپورٹ پر ہی انحصار کرنا پڑتا۔ جو ان شخصوں کی پہچانی
ہوئی تھی۔

یہ اچھی بات تھی کہ اس کاٹیج میں نگہبانی پر مامور چند غلام جوڑے
کے علاوہ کوئی متنفس موجود نہیں تھا۔ اس لیے ہم نے پوری آزادی کے
ساتھ عقبی حصے میں دو درختوں کے ایک گھنے جھنڈ کا انتخاب کیا جہاں
ہل سارا باؤزر میں تعینات ہونے والی تینوں لاشیں کئی دن تک کسی مداخلت
کے بغیر آرام کر سکتی تھیں۔ جب تک وقت گزرنے کے ساتھ ان
لاشوں میں تعفن پیدا نہ ہوتا کسی کی توجہ ان درختوں کی طرف مبذول
ہونے کا امکان نہیں تھا۔ یہ اور بات تھی کہ کوئی درندہ ان میں سے
کسی لاش کا کوئی عضو چیر پھاڑ کر اس کی باقیات سرعام چھوڑ کر
دوسروں کو ادھر متوجہ کر دیتا۔

”ان دونوں میاں بیوی کے ساتھ ظلم ہوا ہے۔“ کار کی ڈکی خالی
کرانے کے بعد مرغیوں والے شیڈ کے کنارے سے لگے ہوئے نل پر ہاتھ دھوتے
ہوئے سلطان شاہ نے کہا۔ ”وہ دونوں ابھی بند شیڈ سے نہیں کھول سکیں
گے۔ پتا نہیں ہوش میں آنے کے بعد بھی وہ کب تک بھوکے پیاسے
اسی طرح پڑے رہیں۔“

”ان کی فکر نہ کرو۔“ ویلا نے کہا۔ ”اگر وہ بے ہوش ملے تو اللہ کے ہاتھ آئند

پڑ یڈیکو جمی لائیڈ جیسے با حیثیت شخص کے لیے اپنی بلٹ پروف
گاڑی میں اسٹیل رِب والے مخصوص ٹائر استعمال کرنا بعید از قیاس
نہیں تھا۔ اس قسم کے ٹائروں پر گولیاں خاطر خواہ اثر نہیں کر سکتی تھیں۔
مجھے اپنی آنکھوں پر یقین نہیں آ رہا تھا کہ ہم آخر کار جمی لائیڈ
کو اپنے نشانے پر لانے میں کامیاب ہو گئے تھے۔ اچانک مجھے وہ
دبلا پتلا دراز قامت شخص یاد آیا جو سامنے والے کاٹیج میں نمودار
ہوا تھا۔ اس کی بے حفاظت روپوشی کے بعد ہی مرسیڈیز کے انجن
کی آواز سنائی دی تھی۔ جس کا مفہوم خاصا معنی خیز تھا۔

اس دراز قامت دبلے پتلے شخص کو دیکھنے کے بعد اس امر میں
کوئی شبہ نہیں رہا تھا کہ جمی لائیڈ نے وریا کی فون کال کی مدد سے
ہمارے ٹھکانے کا سراغ لگا کر وہاں تک رسائی حاصل کر لی تھی۔
جان لی ہگ کی سرخ ٹرانزٹ کار اور وہاں موجود قیدیوں نے اس
کاٹیج میں ہماری موجودگی کی تصدیق کر دی تھی لیکن وہ ہمیں تلاش
کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکے تھے۔

اس صورت میں جمی لائیڈ جیسا زیرک آدمی دو ہی نتائج اخذ
کر سکتا تھا۔ اگر کاٹیج کا محافظ اپنی بیوی سمیت بدستور بے ہوش
تھا تو اسے یہ شبہ ہو سکتا تھا کہ ٹرانزٹ چھوڑ کر ہم وہاں موجود کوئی
دوسری کار لے کر بھاگ گئے ہوں اور دوسرا امکان یہ ہوتا کہ ہم وہیں
کہیں روپوش تھے۔

وہ بے اندازہ وسائل اور دولت کا مالک تھا۔ اگر چاہتا تو جا کر
ذاتی محلوں کے زیر قبضہ علاقوں کو تہس نہس کر کے ان زمینوں کے
مالکان کو معقول معاوضہ ادا کر سکتا تھا لیکن ایسے کسی انتہا پسندانہ اقدام
کی بجائے وہ مکارانہ حربوں کے ذریعے ہماری کمین گاہ کا سراغ لگانے کی کوشش
کر رہا تھا۔ اپنے آدمیوں کی ناکامی کے بعد وہ قریباً ان کے ایک بکرے کو
سامنے لایا تھا کہ شاید ہم دشمن کو سامنے دیکھتے ہی اس پر کاری ضرب
لگانے کی کوشش کر بیٹھیں گے۔ بل سارا ہاؤز پہنچتے ہی اسے علم ہو گیا
ہو گا کہ اس نے راستے میں جس سرخ کار کو کراس کیا اس میں اس کے
دشمن سوار تھے پھر سامنے والے کاٹیج میں موجود خالی کار نے ہماری
واپسی کی نشاندہی کر دی تھی۔ اس صورت حال میں وریا کی فون کال
اس امر کی غماز تھی کہ ہمارے عزائم خطرناک تھے جو ہم نے سیاہ کار یا
جمی لائیڈ کو شناخت کر لیا تھا اور اس سے الجھنے پر تل گئے تھے۔

جب ہم نے دراز قامت دبلے پتلے پہرے دار سے کوئی چھیڑ چھاڑ
نہیں کی تو وہ اطلاع ملتے ہی جمی لائیڈ آخری حربہ بھی آزمانے کا اہل
تھا۔ شاید اس نے سوچا ہو کہ ہم اس کے آدمیوں کو نظر انداز کر کے
اس کی طرف آنے کے منتظر تھے اس لیے اس نے خود سوار ہوتے ہی بغیر اپنی
کار ادھر روانہ کر دی۔ وہ اس کا بہت بڑا نفسیاتی حربہ ہو سکتا تھا۔
ہم لوگ مرسیڈیز کو دیکھتے ہی اس پر فائرنگ شروع کر دیتے اور پھر
ہمارا گھیراؤ شروع ہو جاتا۔

بل سارا ہاؤز کی طرف آتے ہوئے مرسیڈیز کی جو رفتار تھی اس
کے پیش نظر اس کی واپسی میں بلا تاخیر اور پھرتی کی سست رفتاری
کسی گڑبڑ کی نشاندہی کر رہی تھی۔ اس روز جمی لائیڈ ہم پر جال ڈالنے
کے لیے اپنے سارے حربے آزمانے پر تل گیا تھا۔ وہ خود کہاں تھا
یہ ہمیں معلوم نہیں تھا۔ کار میں اس کی موجودگی کا یقین کیے بغیر محض سیاہ
مرسیڈیز دیکھ کر مشتعل ہو جانا ہمارے حق میں مہلک ثابت ہو سکتا تھا
اگر جمی لائیڈ بذات خود اس گاڑی میں سوار نہیں تھا تو ہمیں اس سے
کوئی تعرض نہیں کرنا چاہیے تھا۔ اس کی ہر چال کامیابی کے ساتھ اس
پر لوٹا کر ہی ہم اسے کسی مہلک اور سنگین غلطی پر مجبور کر سکتے تھے۔

اس وقت میرے تمام حواس پوری صلاحیت کے ساتھ کام
کر رہے تھے ذہن لمحہ بہ لمحہ بدلتی ہوئی صورت حال کا تجزیہ کرتے ہوئے
تیزی کے ساتھ فیصلے کر رہا تھا اور نگاہیں مسلسل قریب آتی ہوئی
مرسیڈیز پر مرکوز تھیں۔

پھر اچانک مرسیڈیز کی سن روف والی کھڑکی شاید کھولی گئی
اور وہاں سے ایک شخص نمودار ہوا۔ اس کا صرف اوپری دھڑ صاف
نظر آ رہا تھا۔ اس کے گلے میں ایک دوربین جھول رہی تھی شاید
وہ اگلی سیٹ پر کھڑا ہو کر دوربین سے گرد و پیش کا جائزہ لینا چاہ
رہا تھا۔

میں اسے پہچان کر حیران رہ گیا کیونکہ وہ ہیرو فواشمٹ تھا۔ اس
کے چہرے پر خوف اور سراسیمگی کے آثار دور سے دیکھے جا سکتے تھے
اس خنک اور ابر آلود موسم میں اس کا چہرہ کھلی فضا میں نمودار ہوتے
ہی پسینے میں نہا گیا تھا۔ شاید اسے بھی احساس تھا کہ اس کی یہ حرکت
خودکشی کی کوشش سے کم نہیں تھی۔ وہ مکمل طور پر ہمارے رحم و کرم اور نشانے
پر تھا۔ جمی لائیڈ سنگدل اور مکار ہونے کے ساتھ بلا کا ستم ظریف بھی
تھا۔ اس نے ہیرو واشمٹ کو غفلت کے جرم میں خود موت کے گھاٹ
اتارنے کے بجائے اسے سزا کے طور پر مرسیڈیز میں بٹھا کر موت کے
آہنی جبڑوں میں دھکیل دیا تھا مگر بات سمجھ میں آ گئی تھی کہ ابھی تک
جمی لائیڈ کے ٹھکانے کا کوئی علم نہیں تھا۔ ہم ہیرو کو جوں ہی نشانہ
بناتے جمی لائیڈ کے تنخواہ دار اپنی ساری توجہ ہماری کمین گاہ پر مرکوز کر دیتے۔

" لیٹ جاؤ، اپنے پیٹ کے بل لیٹ جاؤ!" پورے دبنگ پن سے میں نے
بہت دھیمی مگر تیز آواز میں ان دونوں کو ہدایت دی جس پر فوری
طور پر عمل کیا گیا۔ اس وقت تک میرے سارے اندازے حرف بہ حرف
درست ثابت ہوتے آ رہے تھے اس لیے اب ان میں کسی نے زبان
کھولنے کی جرأت نہیں کی تھی۔

ہیرو فواشمٹ دوربین لگا کر غور سے سڑک کے دونوں اطراف
میں دور تک کا جائزہ لے رہا تھا۔ مرسیڈیز کی رفتار کچھ اور کم ہو گئی

"ہم دونوں کے راستے الگ الگ ہیں۔" وہ سنجیدگی کے ساتھ بولا۔ "ایک حقیقی آئی مین کے لیے جمی لائیڈ کا وفادار ہونا پہلی شرط ہے اور تم اس سے بغاوت پر تلے ہوئے ہو اس لیے میں یہ سمجھنے پر مجبور ہوں کہ نیلوفر آلی کسی اتفاق کے تحت تمہارے ہاتھ آگئی ہے۔ تم ویرا لائیڈ کے ساتھ مل کر اسے استعمال کر رہے ہو اور جمی لائیڈ کو کسی معاملے میں بلیک میل کرنا چاہ رہے ہو۔" وہ میری توقع سے کہیں زیادہ ذہین اور چالاک ثابت ہو رہا تھا۔ مجھے خوشی اس بات کی تھی کہ اس نے لگی لپٹی رکھے بغیر اپنے خیالات کا اظہار کر دیا تھا جس کی روشنی میں میں اپنے فیصلے کر سکتا تھا۔

"تم اس سے نہ جانے کب تک الجھتے رہو گے جب کہ مجھے اچھی طرح معلوم ہے کہ اس سے بغاوت کر کے اب میں آزادی کے ساتھ زندہ نہیں رہ سکوں گا۔" وہ کہہ رہا تھا۔ "مجھے یورپ، برطانیہ اور امریکا کو بھول جانا ہوگا۔ میں پہلی فرصت میں دنیا کے کسی حسین اور غیر معروف ملک کی راہ اختیار کر کے وہاں نئے سرے سے زندگی گزارنے کی کوشش کروں گا۔ میرے لیے سب سے بڑی آسانی یہ ہے کہ میں ابھی تک تنہا ہوں۔ جنوبی امریکا کے کسی بھی ملک میں کسی مقامی دوشیزہ سے شادی کر کے میں اپنا مستقبل بے فکری کے ساتھ گزار سکوں گا۔ ہو سکتا ہے کہ میں آج ہی یہ سرزمین چھوڑ دوں۔"

"تم کہانیاں اچھی تراش لیتے ہو۔" میں نے دل ہی دل میں اس کی صلاحیت کا اعتراف کرنے کے باوجود چبھتے ہوئے لہجے میں کہا۔ "بہتر ہوگا کہ ہم اس موضوع پر مزید گفتگو نہ کریں ورنہ بدمزگی پیدا ہو سکتی ہے۔"

"جمی لائیڈ کا حافظہ کسی اونٹ سے بھی زیادہ تیز ہے۔ بل ہاؤس میں پہنچ کر میری ناکامی کی کہانی سنتے ہی اس نے پہلا سوال کار کے رنگ کے بارے میں کیا تھا۔ تمہاری سرخ ڈاٹسن کو کراس کرتے ہوئے اس کے اسٹیئرنگ وہیل کے پیچھے ایک عورت کو دیکھ کر اس کے ذہن میں شناسائی کی لہر ابھری تھی لیکن وہ ویرا کے عربی لباس سے دھوکا کھا گیا۔ وہ سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ تم تینوں میرے مسلح آدمیوں کی آنکھوں میں دھول جھونک کر نکل جاؤ گے۔"

"تم اپنے ذہن پر زیادہ زور مت ڈالو۔ اس اونٹ سے تو ہم واقف ہیں۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔

"میں اس سے باغی ہو ہی گیا ہوں اور اپنی واپسی کا ہر راستہ مسدود کر لیا ہے اس لیے یہ سب تمہیں بتا رہا ہوں۔ ہو سکتا ہے کہ ان تفصیلات سے تمہیں کچھ مدد مل سکے ۔۔۔ اور ہاں، یہ بھی بتا چلوں کہ وہ ویرا کی سلامتی کے بارے میں بہت فکرمند تھا۔ وہ اسے کوئی نقصان پہنچائے بغیر اپنی قید میں دیکھنا چاہتا ہے۔"

"جوانی کی لغزشیں ادھیڑ عمری میں اسی طرح فکرمند کر دیتی ہیں۔" میری بات ادھوری رہ گئی کیونکہ اسی وقت ڈیش بورڈ میں لگے ہوئے ٹرانسمیٹر پر جمی لائیڈ کی سرد اور کاٹ دار آواز گونجنے لگی تھی۔

"وہ رپورٹ طلب کر رہا ہے۔" ویرا ہیجان آمیز لہجے میں بولی۔ "شاید یہ لوگ وقفے وقفے سے اسے پوزیشن سے آگاہ کرتے رہتے تھے لیکن اب کافی دیر سکوت کے عالم میں گزر گئی ہے۔"

"بتاؤ میں کیا کہوں؟" جمی لائیڈ کی آواز سن کر ہوبارڈ پریشان نظر آنے لگا تھا۔

میں نے تحقیر آمیز نظروں سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے ڈیش بورڈ سے منسلک ماؤتھ پیس ہک سے اتار لیا اور اس کا ٹرانسمیشن دبا کر انگریزی میں بولا۔ "ڈیئر اسپیکنگ... کیا یہ ممکن نہیں کہ تم انگریزی بولنا شروع کر دو؟ اوور۔"

"اوہ، تو تم پھر غالب آگئے۔" اس کی آواز تحیر سے عاری سرد اور سپاٹ تھی۔ "اس کا مطلب ہے کہ مجھے اپنے آدمیوں کی ناکامی بھی اٹھانا ہوگی۔ تمہارا مقدر تمہارا ساتھ دے رہا ہے لیکن یاد رکھنا کہ اس بار تم زیادہ دیر تک زندہ نہ رہ سکو گے۔ تنظیم سے منہ پھیرنے والوں کا انجام بہت عبرت ناک ہوتا ہے ۔۔۔ اوور۔"

"تم بدذات شخص کو ہمارے ہاتھوں مروانا چاہتے تھے تاکہ اس سازش کو وہ بھی سمجھ رہا تھا۔ توقع پاتے ہی اس نے گھنی جھاڑیوں سے باہر کود کر کھیتوں میں دوڑ لگا دی۔ تمہارا ڈرائیور جانیں بچانے میں چھوڑ کر اس کے پیچھے بھاگا اور ہمیں کار پر قبضہ کرنے کا موقع مل گیا۔ اس بل بوتے پر عبرتناک انجام کی دھمکی دے رہے ہو تو شاید تمہیں ہمیشہ خاک چاٹنا پڑے گی۔ تم ہمارا بال بھی بیکا نہ کر سکو گے۔ اوور۔"

"طوطوں کی طرح لچھے دار زبان استعمال کرنے کے بجائے تمیز سے بات کرو۔" اس کی آواز درشت ہو گئی۔ "میں اپنے بارے میں تمہارے جذبات سے اچھی طرح واقف ہوں۔ ان کے اظہار سے تم گفتگو کا یہ موقع کھو دو گے۔ ہمیں شریف دشمنوں کی طرح شائستہ لہجے میں بات کرنا چاہیے ۔۔۔ اوور۔"

"تم بات کرنا ہی چاہتے ہو تو مجھے یہ شرط قبول ہے۔ بہت دنوں کے بعد تمہاری آواز سننے کا شرف حاصل ہوا ہے۔ اوور۔"

"میرے باقی آدمیوں کا کیا انجام ہوا؟ اوور۔"

"ہمارے سامنے کوئی نہیں آیا۔ لیکن یہ سب تم مجھ سے کیوں پوچھ رہے ہو؟ میں تمہارا ملازم تو نہیں ہوں۔ تم خود باہر نکل کر دیکھ سکتے ہو کہ کیا ہوا ہے؟ اوور۔"

"بل ہاؤس میں موجود کار اور موٹر سائیکلوں کے ٹائر تم نے پھاڑ دیے تھے ہمارے سیٹ بھی توڑ دیے گئے ہیں۔ جب تک میرے آدمی تمہاری چھوڑی ہوئی سرخ کار یا کوئی دوسری گاڑی لے کر آتے تم پیدل زیادہ دور نہیں جا سکتے۔ تم شکی اور تاریک ذہن آدمی ہو جس کے لیے میں دشمن کے ساتھ احترام کے جذبے

... تم خود جتا سکتے ہو!" اوور۔" بات کہتے کہتے وہ اچانک
غیر متوقع سوال کر بیٹھا۔
"میرے علاوہ کون جتائے گا؟" میں نے ہیرولڈ کو آنکھ سے
اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ وہ شدید حیرت کے عالم میں منہ کھولے
میری اور مسٹر لائیڈ کی گفتگو سن رہا تھا جیسے اسے اپنے کانوں پر
یقین نہ آ رہا ہو۔
"میں بھی تمہاری صلاحیتوں کا معترف ہوں۔" میں نے
... جاری رکھتے ہوئے کہا۔ "کنگ لائنز اور شپ کو تم نے
... کمال کے ساتھ ایک دوسرے سے الگ رکھا ہوا ہے ...
... کے بے تاج شہنشاہ ہو اور جرائم کی دنیا کے سرخیل بھی ہو
... تم بیک وقت ذہنی مریض امرا اور مقتدر لوگوں کی دلچسپی
کے لوازم فراہم کرتے ہو تو کوئی سوچ بھی نہیں سکتا کہ ایسی گھٹیا
حرکتیں سجانے والا کنگ لائنز یا شپ کا جینئس سربراہ ہو سکتا
ہے۔ اوور۔"
"تم بہت کچھ جان گئے ہو۔" اس کے الفاظ میں تاسف
چھپا ہوا تھا لیکن لب و لہجہ اسی طرح سرد اور سپاٹ تھا۔ "چاہو
تو دوبارہ تمہیں ساتھ لینے کے لیے تیار ہوں۔ مجھ جیسے یا تم جیسے
چار آدمی مل جائیں تو یقین کرو کہ ہم دھوم مچا سکتے ہیں۔ کل
کو دنیا میں کوئی بڑا فوجی، سیاسی یا معاشی فیصلہ ہماری مرضی
کے بغیر نہ ہو سکے گا۔ اوور۔"
"یہ خواب تم سے پہلے بھی بہت سے لوگوں نے دیکھا
ہے۔ جدید عسکری تاریخ میں ہٹلر کا نام زیادہ پرانا نہیں ہے
... دنیا کی تسخیر کا پروگرام لے کر اٹھا تھا لیکن بے بسی
کی موت مر گیا۔ تم اپنے موجودہ محدود مفادات کا تحفظ نہیں کر
سکے۔ ڈیفنڈر کا نیچ کو نہ بچا سکے اور یاٹ کھلے سمندر میں اغوا
کر کے ... گئی۔ فارکیمپ تمہارے وسائل اور ثروت کا قبرستان
... لیکن تم کچھ نہ کر سکے پھر بھلا بڑے پیمانے پر کیا کر سکو گے؟
... کمال اتنا ہی کافی ہے کہ تم مجھے زبردست دشمن تصور کرتے ہو اور
... کہ اب میں تمہاری راہ پر چل پڑا ہوں۔ آج تمہارے
... نہ تھے اس لیے سامنا نہ ہو سکا آئندہ جلد ہی کہیں بھی
... طور پر ملاقات ہو سکتی ہے اس وقت سارا نیا پرانا حساب
... جائے گا۔ اوور۔"
"تم بھی ان سب کا محسن کی روزی پر رسوا ہو ...
... اس کی آواز ابھری۔ "آخر ایک دم مخاصمت پر
... کی وجہ کیا تھی؟ ایسی تبدیلیاں بلاوجہ نہیں آتیں۔ اوور۔"
"اسلحہ کی اسمگلنگ اور دوسری سرگرمیاں بعد میں میرے سامنے
... اصل دشمنی منشیات کی ہے۔ میں نے اپنی نگاہوں سے کئی

اور ہیروئن کی تباہ کاریاں دیکھی ہیں۔ اس لعنت کی بدولت
ہنستے کھیلتے گھرانے اجڑتے دیکھے ہیں اور اسی دن سے مجھے ہیروئن
فروشی سے نفرت ہو گئی ہے۔ تم آج ہیروئن سے اپنا تعلق ختم کر لو
تو مجھے اپنا بندۂ بے دام پاؤ گے۔ میں بھی کوئی پارسا نہیں ہوں مگر
ہیروئن فروشی کے تصور سے اب میرے رونگٹے کھڑے ہو جاتے
ہیں۔ اوور۔"
"کاروبار میں جذبات نہیں چلتے۔ اس میں طلب اور
رسد کا سیدھا سادا اصول چلتا ہے۔ جس مال کی طلب ہو وہی
بیچا جا سکتا ہے اور پھر ہیروئن دنیا کی وہ واحد جنس ہے جس کی
تجارت پر کم از کم ہزار گنا منافع ملتا ہے اگر اس کی تیاری کے مراکز
اور صحیح مارکیٹ میں رابطہ ہو تو راتوں رات کروڑپتی بننا ممکن ہے
اوور۔"
"یہ تم کسی اور کو بتا سکتے ہو، مجھے نہیں۔ پاکستان کی مقامی
منڈی میں ہیروئن میرے ہی ہاتھوں سے متعارف کرائی گئی تھی۔
جب وہاں کوئی ہیروئن کے نام اور شکل سے بھی واقف نہیں تھا
تمہارے مقامی ایجنٹوں نے چرس کے بڑے ذخائر تباہ کر کے منڈی
میں نشے کا بحران پیدا کیا اور پھر اس خلا کو پُر کرنے کے لیے ہیروئن
کی پڑیاں نشے بازوں میں مفت تقسیم کر کے انہیں نئی لت لگائی گئی۔
اس کے فروغ کے لیے اسے لاگت سے بھی کم نرخ پر بیچا گیا اور پھر
رفتہ رفتہ بات منہ مانگے داموں پر آ گئی.... یہ سب باتیں میرے
دماغ میں نقش ہیں۔ اوور۔"
"پاکستان سے باہر نکل کر تم دیکھ چکے ہو کہ تمہارے ملک میں
دام اب بھی کم ہیں۔ دراصل منڈی کے طور پر ہمارے لیے پاکستان کبھی
بھی اہم نہیں رہا۔ ہمیں اپنے روٹ قائم کرنے کے لیے وہاں ہیروئن
متعارف کرانا پڑی۔ کیونکہ آزاد افغانستان کے جنگ زدہ قبائلی
علاقوں میں تیار ہونے والی ہیروئن پاکستان کے راستے ہی مغرب
کی زرخیز منڈیوں میں پہنچائی جا سکتی تھی۔ تم اس پر غور کرو گے تو
حقائق سے سمجھوتا کر لو گے۔ اوور۔"
"ہم ایک دوسرے کے نظریات نہیں بدل سکتے اس لیے
اس موضوع پر سر کھپانا فضول ہے۔ کوئی اور بات باقی ہو تو وہ
کر لو مجھے ڈرائیونگ میں دقت ہو رہی ہے۔ اوور۔"
"ویرا سے میری بات کرا دو۔ اوور۔"
اس وقت ویرا کی حالت عجیب ہو رہی تھی۔ وہ پہلی بار میرے
ساتھ بیٹھی براہ راست اپنے باپ کی آواز سن رہی تھی۔ اس
نے بھی لائیڈ کا پیغام سن کر کانپتے ہوئے ہاتھ سے ماؤتھ پیس
اپنی گرفت میں لے لیا۔
"ویرا اسپیکنگ۔ اوور۔" اس نے بٹن دبا کر بھرائی ہوئی

اپنی سمت کے دروازے پر قوت آزمائی کی تو وہ بھی مضبوطی کے ساتھ مقفل تھا۔ شاید مرسڈیز کے تمام دروازے ایسے مرکزی الیکٹرونک نظام سے منسلک تھے کہ کار چلتے ہوئے تمام دروازے خود بخود مقفل ہو جاتے تھے اور کار روکے بغیر دروازہ کھولنا ناممکن تھا۔ اس صورتِ حال کا اندازہ ہوتے ہی بروٹو اشمٹ نے بریک لگا دیا۔ کار کی رفتار تیزی سے کم ہونے لگی لیکن اسی لمحے ڈرائیونگ سیٹ کی نشست اور پشت گاہ کے کسی مخفی خلا سے اندر کی طرف مڑے ہوئے متعدد آہنی پنجے نمودار ہوئے اور تیز کھٹکے کے ساتھ ان کی نوکیلی دھاریں اس کے شانوں، پیٹ اور رانوں میں پیوست ہو گئیں۔ بروٹو اشمٹ کرب اور اذیت کے عالم میں بری طرح چیخا اور اپنے جسم میں پیوست آہنی پنجوں کو دونوں آزاد ہاتھوں سے نکالنے کی کوشش کرنے لگا۔ اسٹیئرنگ آزاد ہوتے ہی کار لہرائی اور بریک پیڈل پر سے بروٹو کا پیر ہٹنے کی وجہ سے کار کے سست ہونے کا سلسلہ بھی جھٹکوں میں تبدیل ہو گیا کیوں کہ ایکسیلیٹر بھی بروٹو کے پاؤں کے دباؤ سے آزاد ہو چکا تھا۔

میں نے اسٹیئرنگ تھام کر پوری قوت سے ہینڈ بریک کھینچا تو کار ایک شدید جھٹکے سے وہیں رک گئی۔ اس وقت تک جمی لائیڈ کی گنتی پانچ تک پہنچ چکی تھی اور ویرا سکتے کے عالم میں، بھیگی ہوئی ورم آلود آنکھوں سے بروٹو کو دیکھ رہی تھی۔

دونوں طرف سے آٹھ آہنی پنجوں نے بروٹو اشمٹ کو سیٹ سے چپکا کر رکھ دیا تھا۔ اس کے زخموں سے بہنے والے خون کی دھاریں نشست اور پائیدان کو رنگین کر رہی تھیں اور وہ پوری کوشش کے باوجود کسی ایک پنجے کو بھی ہلانے میں کامیاب نہ ہو سکا تھا۔ اس کا چہرہ موت کی دہشت سے زرد ہو گیا تھا۔ وہ زخمی ہوتے ہوئے کسی درندے کی طرح چیختے ہوئے اپنی گردن ادھر ادھر پٹخ رہا تھا۔ خون میں لتھڑی ہوئی انگلیوں سے چہرے پر پڑنے والے نشانات نے اس کا چہرہ ہیبت ناک بنا دیا تھا۔

"بچاؤ۔ مجھے ان خونی شکنجوں سے بچاؤ۔" بروٹو حلق پھاڑ کر چیخا۔ میں نے دروازہ کھولنا چاہا اور میری ریڑھ کی ہڈی میں خوف کی سرد سی لہر سرایت کر گئی تھی۔

"دروازہ مقفل ہے۔" پیچھے سے سلطان شاہ کی خوف زدہ آواز ابھری اور وہ درست ہی کہہ رہا تھا۔ کار رک جانے کے باوجود تالوں کا میکانزم مقفل تھا اور پندرہ تک گنتی پوری ہونے سے پہلے اس کار کے بلٹ پروف شیشے توڑنا ناممکن تھا۔ بظاہر ان شیشوں کو اتارنے کا بھی کوئی برقی یا میکانیکی نظام نظر نہیں آ رہا تھا اور گنتی سات تک پہنچ چکی تھی۔

جدید ترین ماڈل کی اس کار کے حساس مگر محفوظ نظام سے مجھ واقفیت اس وقت موت کا پھندا بنی ہوئی نظر آ رہی تھی۔ میں نے آخری کوشش کے طور پر ٹرانسمیشن لیور کو پارکنگ پوزیشن میں تبدیل کر کے دروازے پر ہاتھ ڈالا تو وہ فوراً کھل گیا اور میں نے باہر چھلانگ لگا کر عقبی دروازہ کھول کر ویرا کو بے دردی سے باہر گھسیٹ لیا۔ اسی لمحے جمی لائیڈ کی آواز میں نو کی آواز فضا میں ابھری تھی اور کار کا انجن بدستور چل رہا تھا۔

سلطان شاہ نے باہر چھلانگ لگائی تو بروٹو اشمٹ کی وحشت زدہ چیخیں زمین آسمان کو ایک کر رہی تھیں کیونکہ اسے اپنی موت سامنے نظر آ رہی تھی۔

ہم تینوں نے یکجا ہوتے ہی سڑک سے نیچے درختوں کی طرف دوڑ لگا دی۔ ویرا شدید جذباتی صدمے کی وجہ سے اس وقت نارمل نہیں تھی لیکن خدا کا شکر تھا کہ وہ اپنے قدموں پر چلنے کے قابل تھی۔ اسے ہم دونوں بغلوں میں ہاتھ دے کر زبردستی اپنے ساتھ دوڑا رہے تھے۔ غنیمت یہ تھا کہ وہ مشینی انداز میں ٹانگیں چلا کر ہماری رفتار کا ساتھ دینے کی پوری کوشش کر رہی تھی۔

میں دل ہی دل میں جمی لائیڈ کے انداز میں رک رک کر گنتی دہرا رہا تھا۔ جو دو تک پہنچتے ہی اچانک فضا ایک ہولناک دھماکے سے گونج اٹھی۔ وہ دھماکا اس قدر شدید تھا کہ ہمارے قدموں کے نیچے زمین ہل کر رہ گئی اور ہم بمشکل خود کو منہ کے بل زمین پر گرنے سے بچا سکے البتہ ویرا لڑکھڑا کر ہمارے ہاتھوں سے نکل گئی۔

ہم نے پلٹ کر دیکھا تو سڑک پر کثیف دھوئیں اور پٹرول کے خونیں شعلوں میں پُرشکوہ مرسڈیز کار کا ملبہ فضا میں کافی بلندی تک اڑتا ہوا نظر آیا۔ ان ہی شعلوں میں کہیں بدنصیب بروٹو اشمٹ کے بدن کے چیتھڑے بھی رہے ہوں گے۔ وہ اپنی پوری کوشش کے باوجود جمی لائیڈ کے چنگل سے بچنے میں کامیاب نہیں ہو سکا تھا۔

تھوڑی دیر پہلے جمی لائیڈ سے بغاوت کے فیصلے کے بعد وہ فوری طور پر فرانس کو خیرباد کہہ کر جنوبی امریکا کے کسی ملک میں شادی کر کے آباد ہونے کا منصوبہ بنا رہا تھا لیکن قدرت کو کچھ اور ہی منظور تھا۔

میں نے ٹرانسمیٹر پر جمی لائیڈ کو بروٹو اشمٹ کے فرار کی اطلاع دی تو میرے ذہن کے بعید ترین گوشوں میں بھی یہ امکان موجود نہیں تھا کہ وہ میری جگہ قربانی کا بکرا بن جائے گا۔ میں نے تو درحقیقت اسے عتاب سے بچانے کی کوشش کی تھی اگر جمی لائیڈ کو یہ بتا دیا جاتا کہ بروٹو اشمٹ اس سے خوفزدہ ہو کر کھیتوں میں نہیں بھاگا بلکہ باغی ہو کر ہمارے ساتھ مل گیا تھا تو وہ اسی وقت بروٹو کے لہو کا پیاسا ہو جاتا۔

میری اور ویرا کی اور بات تھی۔ ہم جمی لائیڈ کے بہت سے رازوں سے واقف تھے، اس لیے وہ ہم سے کھل کر بات کر سکتا تھا لیکن اسے پتا چل جاتا کہ ہمارے ساتھ بروٹو بھی تھا تو وہ کھل کر بات کرتا نہ ویرا کو اپنی بیٹی تسلیم کرنے کا تاریخی معرکہ سرانجام دیتا بلکہ اسکے برعکس وہ ویرا سے گفتگو کے نتیجے میں محسوس ہونے والی ندامت سے بھی محفوظ

...ل دو۔ میرے باپ نے مجھے عرب عورت کے روپ میں بھی دیکھ لیا
...ے اس وقت شہر میں میری تلاش کی مہم عروج پر ہوگی۔ میں
...ولی یا قریبی مقامات تو نظر انداز، اس وقت ہوٹل سے باہر جا نا بھی
...یقین کر دو گی، ہو سکے تو ہمیں جلد از جلد ناریسیز بلکہ فرانس ہی
...ے نکل جانا چاہیے یہاں ہمارے خلاف نہ صرف شیخ والے بہت زیادہ
...ان ہو گئے ہیں بلکہ پولیس بھی ہماری طرف متوجہ ہو گئی ہے۔"
"فرانس سے نکلنے کے لیے سلطان شاہ کی سفری دستاویزات
...یا ہو گا؟" میں نے چونک کر سوال کیا۔ "جانا نی بیگ کی موت کے بعد
...ینی گروپ تو تمہاری رسائی سے باہر ہو گیا۔"
"یہاں الیسی بھیر کا ایجنسیاں مل جائیں گی لیکن تمہارے پاس
...س سے بھی محفوظ راستہ موجود ہے۔ یرولوا شمٹ کی موت کے بعد
...ی طور پر کسی مقامی چیف کا تقرر نہ ہو سکے گا۔ اس خلا سے فائدہ
...ٹھا کر تم سائمن لرنیجو سے جو کام چاہو لے سکتے ہو۔ وہ تم کو ابھی
...ک جنتی ہی سمجھ رہا ہو گا۔"
"برا سی ہوٹل میں الگ کمرہ بھی بک کرا لوں؟" میں نے تائید
...ب لہجے میں سوال کیا۔
"ذرا بیٹھ لینا سلطان شاہ تمہارا مہمان بن کر تمہارے
...اتھ رہے گا۔"
"اور اگر میں اسے تمہارے کمرے میں چھوڑ دوں؟" میں نے
...ے مزاج کا جمود توڑنے کی نیت سے دانستہ شوخ لہجہ اختیار
...رتے ہوئے سوال کیا۔
"چھوڑ دو — اسے میرے پاس کوئی شکایت نہ ہو گی۔ مرد اور
...ورت کے رشتے کے بارے میں آج سے میری سوچ بالکل ہی بدل گئی
...ے۔" اس نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "کاش! میری ماں کی سوچ
...رست ہوتی تو وہ بھی لامیڈ کے بہلاووں میں آکر خود کو اس کے حوالے
...ہ کرتی۔ عورت ایک بار بہک جائے تو اسے کھلونا بنا لیا جاتا ہے۔"
"مجھے خوشی ہے کہ تم اس نتیجے پر پہنچی ہو لیکن یہ تو مشرق کی
...ورت کی سوچ ہے جسے پسماندہ اور فرسودہ کہا جاتا ہے۔ مغرب میں
...ہ جھکار لڑکیوں کو حیرت کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے۔" میں نے
...سے گفتگو میں الجھائے رکھنے کی نیت سے کہا۔ میں محسوس کر رہا تھا کہ
...ونس کی یاد کر اس کا ذہن کچھ تازہ ہو رہا تھا ورنہ وہ مجھے انسپکٹر
...ونا لوتیجو کے بارے میں یاد نہ دلاتی۔
"عورت دنیا میں کہیں بھی ہو، صرف عورت ہی ہوتی ہے۔
...ورت بنانا بھی جانتی ہے اور عورت ہی رہنا چاہتی ہے۔ اسے مغرب کے
...رد نے صنف نازک کی کے ساتھ گھر سے باہر نکالا ہے کیونکہ جدید طرز زندگی
...ی ضروریات تنہا پورے کرنا اس کے بس سے باہر ہے۔" وہ حیرت دینے
...ے ہیجان لہجے میں بولی۔ "اور باہر نکلنے والی عورت نے خود ہی اپنی کچھ
آزادیاں بھی متعین کر لیں۔ کنبے کا تصور بنیادی طور پر کفالت سے
وابستہ ہے جب دونوں فریق خود کفیل ہو گئے تو کنبہ کمزور ہو گیا۔ ان
دونوں کے درمیان اعتماد کم ہو گیا اور یہ خلیج دن بدن بڑھتی جا رہی ہے۔"
"جدید طرز زندگی اب آیا ہے۔ مغرب کی عورت تو برسوں
سے آزاد چلی آ رہی ہے؟"
"صنعتی ترقی میں یورپ کو رہتا ہے ایک صدی کا سے زیادہ
مدت گزر چکی ہے اور عورت کے بعد بھی جب ہی سے کھلے بنیاد صنعتیں
جو کچھ بناتی ہیں وہ انہیں اس کی کھپت کے لیے خریدار چاہئیں۔ اسی
لیے تشہیری مہمات چلتی ہیں۔ منظم پیمانے پر ترقی کے جھوٹے ڈھکوسلے
سند بنا کر پیش کیے جاتے ہیں یقیناً برطانیہ میں آج ایک متوسط گھرانا وہ
شمار ہوتا ہے جس کے پاس گھر اور فرنیچر کے علاوہ ہر خواب گاہ میں ایک
ٹیلی ویژن، پورے گھر میں کم از کم ایک وی سی آر، دوسری الیکٹرونک
اشیا اور ایک آدھ پرائیویٹ ٹی وی چینل سے رابطے کے علاوہ گھر کے
ہر بالغ فرد کے پاس کار ہو۔ لہٰذا خود کو متوسط شمار کرانے کے لیے ہر
شخص ان اشیاء کے پیچھے بھاگ رہا ہے اور ان صنعتوں کی چاندی
ہو رہی ہے کیونکہ اس دوڑ میں عورتیں سب سے آگے ہوتی ہیں۔ مردوں
کے مقابلے میں عورتیں اور خاص طور پر کمانے والی عورتیں زیادہ آسانی کے
ساتھ پروپیگنڈے کا شکار بن جاتی ہیں۔"
"تم تو اچھی خاصی ماہر معاشیات بن سکتی ہو۔" میں نے حیرت ظاہر کرتے
ہوئے کہا۔ "یا شاید تم پر اس وقت کوئی خاص معاشی دورہ پڑا ہوا ہے۔"
وہ مضمحل انداز میں ہنس پڑی۔ "مجھے خود یہ باتیں عجیب لگ
رہی ہیں جو میں ہمیشہ سوچتی رہی ہوں لیکن ان کے اظہار کی نوبت
آج پہلی بار آئی ہے۔"
"تم دونوں کے مذاکرات چلتے رہیں گے، کمرہ کرایا کرو تو بک
کرا لو تاکہ میں وہاں جا کر کچھ دیر آرام کر سکوں۔" سلطان شاہ نے مجھ سے
مخاطب ہو کر کلستاتے ہوئے لہجے میں کہا۔
"میرے ساتھ نہیں رہو گے؟" ویرا نے سوال کیا۔
"توبہ توبہ! میری یہ مجال۔" سلطان شاہ دو کان پکڑتے ہوئے
بولا۔ "تنہائی سے خوف آتا ہو تو ڈیوٹی کو روک لینا میں اس کے کمرے
پر قبضہ کر لوں گا۔"
ویرا پہلی بار کھلکھلا کر ہنس پڑی۔
مجھے خیال آیا کہ سلطان ہم دونوں سے زیادہ تھکا ہوا تھا۔ اول تو
دو دن تک اسپتال اور وہاں سے جان لی بگ کے قلعہ تک بھی ہوتے ہوئے
سے تکلیف اور پھر جل سامان کے کباڑ خانے میں منتقلی کے دوران
اسے کہیں بھی آرام نہیں مل سکا تھا اس لیے کوئی بھی کام کرنے سے پہلے اسے
آرام کا بندوبست کیا جانا ضروری تھا۔
ہوٹل کے کمرے میں ہماری سفری رقم محفوظ تھی۔ میں نے ایک

سمجھ رہا تھا۔

میں نے حقارت سے لوئی مارک کا خوبصورت شاپنگ بیگ اس کی طرف اُچھال دیا۔ بیگ میں موجود کیش رجسٹر کی رسید کا سامان سے موازنہ کرکے اس نے عاجزانہ انداز میں کچھ کہتے ہوئے بیگ مجھے لوٹا دیا۔ میں تیزی سے باہر نکلا تو سر لاولی کا لہجہ کرنے کے انسانوں کے سمندر میں کہیں گم ہو چکی تھی۔

محافظ نے صرف عجلت کی بنا پر مجھے روکا تھا جبکہ چور اطمینان سے گزر گئے تھے۔ اپنی اس توہین کے بعد جانے کیوں مجھے سر لاولی پر پیار آنے لگا۔ ان محافظ کو ملازم رکھنے والے اسی سلوک کے مستحق تھے جو سر لاولی نے ان سے روا رکھا تھا۔

اس واقعے کے بعد میری طبیعت میں تکدر پیدا ہو گیا اور میں کچھ دور چلنے کے بعد ہوٹل لوئس ڈی فرانس میں داخل ہو گیا جو بظاہر اعلیٰ درجے کا ہوٹل نظر آ رہا تھا۔

لابی میں پہنچ کر سب سے پہلے میں نے ایک ایجنٹ سے انسپکٹر سائمن کا نمبر ملایا۔ معلوم ہوا کہ وہ ایک لڑکی سے بات ہوئی تو پتا چلا کہ وہ گھر جا چکا تھا۔ گھر کا نمبر ملانے پر براہ راست اسی کی آواز سنائی دی۔

"میں پیرس میں ہوں پرنس سائمن!" میں نے دھیمی لیکن دبنگ آواز میں کہا۔ "اور اسی وقت تم سے ملنا چاہتا ہوں۔"

"میں تیار ہوں سر!" اس کے الفاظ مودبانہ لیکن لہجہ جھجک آمیز تھا۔

"کیا بات ہے؟ تمہارے لہجے سے کچھ مزاحمت کی بو آ رہی ہے۔" میں نے ترشی سے سوال کیا۔

"نن... نہیں سر!" وہ خوف سے ہکلانے لگا۔ "مجھے کوئی عذر نہیں... بات صرف اتنی سی ہے کہ میں نے کچھ الکحل پی ہوئی ہے۔ اس کے لیے معذرت چاہتا ہوں۔ اس حالت میں ملتے ہوئے میرا سر شرم سے جھکا رہے گا۔"

"یہ یاد رہے تو کافی ہے۔ میں ہوٹل لوئس ڈی فرانس کے بار میں تمہارا انتظار کروں گا۔ تم کتنی دیر میں پہنچ سکتے ہو؟"

"زیادہ سے زیادہ دس منٹ میں۔" اس کی آواز ابھری۔

"آؤ، میں منتظر ہوں۔" یہ کہہ کر میں نے فون بند کر دیا اور لوئی مارک کا شاپنگ بیگ سنبھال کر ہوٹل کے بار کی طرف چلا گیا۔ مجھے یقین تھا کہ ڈنر کے رسمی لباس میں نہ ہونے کی وجہ سے مجھے اس ہوٹل کے ڈائننگ ہال یا بال روم میں داخلے کی اجازت نہیں ملے گی۔ اس لیے میں نے سائمن سے ملاقات کے لیے بار کا انتخاب کیا تھا۔

بار بہت خوبصورت اور آرام دہ سجا ہوا تھا۔ میں ایک ویٹریس کی رہنمائی میں روشنیوں والی ایک میز پر جا بیٹھا۔

رنگین و دھیمی خواب ناک روشنیوں میں مہذب لوگوں کا وہ اجتماع بہت رنگین اور دلفریب تھا۔ اس لیے انسپکٹر سائمن کے انتظار میں دس منٹ گزارنے میرے لیے آسان ثابت ہوئے۔ وہ عین مقررہ وقت پر بار میں داخل ہو گیا۔

پابندیٔ وقت انسپکٹر کا قومی مزاج تھا۔ اس طرح اس نے وہاں آنے کے لیے لباس کا بھی پورا اہتمام کیا تھا۔ ویسے بھی بار میں غیر رسمی لباس میں چند ہی گاہک نظر آ رہے تھے۔

"میں بڑی مشکل میں پڑ گیا ہوں سر!" میرے مزاج پرسی کرتے ہی وہ پریشان لہجے میں بولا۔ "آج دوپہر سلتھیا کو حوالات میں زہر دے کر ہمیشہ کے لیے خاموش کر دیا گیا۔"

"وہ خبر میرے لیے چونکا دینے والی تھی۔" "ہو سکتا ہے کہ اس نے خودکشی کی ہو۔ وہ بہت حساس اور جذباتی لڑکی تھی۔" میں نے اپنی حیرت پر قابو پاتے ہوئے پُرسکون لہجے میں کہا۔

"حوالات میں ڈالنے سے پہلے اس کی تفصیلی جامہ تلاشی لی گئی تھی۔ سگریٹ کے علاوہ اس کے پاس کوئی چیز نہیں چھوڑی گئی تھی۔ انہیں تک نہیں دی گئی تھیں۔ سنتھیا کو خواہش ہوتی تھی تو سنتری ہی اس کی سگریٹ جلا دیتا تھا اور اس کے ختم ہونے تک یہ خیال رکھتا تھا کہ وہ کوئی تخریب کاری نہ کرنے پائے۔"

"تم ذہین افسر ہو۔ مجھے یقین ہے کہ تم یہ گتھی سلجھا لو گے۔ میرا مسئلہ یہ ہے کہ برونو شمٹ اچانک کہیں غائب ہو گیا ہے۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ اس شہر میں کیا ہو رہا ہے؟"

"بہت تشویش ناک خبر ہے۔" وہ سر ہلاتے ہوئے بڑبڑایا۔ "آج مارسیلز کے مضافات میں سینٹ فرانس جانے والی سڑک پر بھی ایک عجیب حادثہ ہوا ہے جس میں ایک کار دھماکے سے جل کر پھٹ گئی۔ ملبے میں کئی لوگوں کے جلے ہوئے ڈھانچے بھی ملے ہیں جو کار کے آہنی ڈھانچے سے منسلک تھے....."

"یہ ہوتا رہتا ہے سائمن!" میں نے عارفانہ انداز میں اس کی بات کاٹ دی۔ "یہ کبھی معلوم نہ ہو سکے گا کہ وہ کار کس کی تھی اور اسے کس نے تباہ کیا؟"

"تت... تو کیا اس واقعے کا تعلق بھی ہم سے ہے؟" اس نے حیرت سے پوچھا۔

"سر جلے واقعے کا تعلق ہم سے ہوتا ہے۔" میں نے کہا جس نے فوراً ہی موضوع بدل دیا۔ "میرے لیے اس سے زیادہ اہم بات یہ ہے کہ برونو لاپتا ہے اور مجھے ایک آدمی کی سفری دستاویزات فوری طور پر درکار ہیں۔"

"معاملہ اتنا ہی اہم ہے تو میں تیار ہوں۔ صبح کا سورج طلوع ہونے سے پہلے یہ کام کرا سکتا ہوں۔" اس نے پُرخلوص لہجے میں کہا۔

ہیں۔" میرے استفسار پر اس نے بتایا۔
"سڑک سے لے گئے ہیں؟" میں نے تجسس آمیز لہجے میں سوال کیا۔
"فرانس میں قانون کی حکمرانی ختم ہو رہی ہے۔" وہ مجھے گھورتے ہوئے ناگوار لہجے میں بولا۔ "پرانی قدریں تیزی سے تباہ ہو رہی ہیں۔ وہ اسے سڑک سے لے جاتے تو ایسا ظلم نہ ہوتا۔ اس عورت کو ہوٹل مارٹن میں اس کے کمرے سے اغوا کیا گیا ہے۔"

میرے دل کی دھڑکنیں یک بیک تیز ہو گئیں اور آنکھوں کے سامنے تاریک دھند سی ناچنے لگی۔ "کون تھی وہ عورت؟" میں نے سوال کیا تو مجھے اپنی آواز کسی گہرے کنویں سے آتی محسوس ہوئی۔

"کوئی عرب تھی اور میری بات لکھ کر رکھ لو کہ وہ کوئی معمولی عورت نہیں ہوگی۔ عرب شہزادیاں ان دنوں یہاں اکثر اپنی شناخت چھپا کر اوسط درجے کے ہوٹلوں میں رہتی ہیں تاکہ آزادی سے فرانس کی شہری زندگی سے لطف اندوز ہو سکیں۔ مگر دیکھ لو کہ ہماری شہری زندگی اب یہ ہو گئی ہے کہ ہم اپنے مہمانوں کا بھی تحفظ نہیں کر سکتے۔"

اس دلیہ جیسی آواز میری سماعت میں معدوم ہوتی چلی گئی اور مجھے اپنے وجود میں ایک ہولناک خلا کا احساس ہونے لگا۔

میں نے بمشکل خود پر قابو پاتے ہوئے ایک قریبی ریستوران کی راہ تلاش کی، جہاں پبلک فون موجود تھا۔ ریستوران ویران پڑا ہوا تھا کیونکہ سڑک کے ساتھ اس کا بیشتر عملہ بھی تماشائیوں میں شامل ہوا تھا۔

میں نے جیب سے ہوٹل مارٹن کا کارڈ نکال کر نمبر ڈائل کیا تو ٹیلیفون پر کسی کی گھبرائی ہوئی آواز سنائی دی اور اس نے میرے پہلے ہی سوال کے جواب میں تصدیق کر دی کہ کلثوم احمد کا اغوا ہو گیا ہے۔ میرے لیے یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ اسے یوں زبردستی لے جانے والے کون ہو سکتے تھے۔

ویرا اغوا ہو چکی تھی اور دنیا کی کوئی طاقت سلطان شاہ کو ناقابلِ تصور مصائب اور دشواریوں سے نہیں بچا سکتی تھی۔ کیونکہ وہ ویرا کے قریب ہی ایک ایسے کمرے میں مقیم تھا جو میرے اطالوی نام پر محفوظ تھا۔ اپنی کسی بھی شناخت کی عدم موجودگی میں وہ اس کمرے میں اپنی موجودگی کا کوئی جواز نہیں دے سکتا تھا۔ اس واردات کا سب سے مضبوط اور مشتبہ ملزم وہی ہو سکتا تھا۔

میں لمحوں ہی لمحوں میں ایک بار پھر تنہا رہ گیا تھا۔ یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے مارسیلز میرے قدموں کی زنجیر بن گیا ہو۔ نکلنے کی شدید ترین آرزو اور خواہش کے باوجود اب مجھے وہاں سے نکلنے کے آثار ناپید نظر آ رہے تھے۔

مارٹن کے قریب و جوار میں ہجوم رفتہ رفتہ بڑھتا جا رہا تھا۔ ایسے بڑے ہوٹل سے یوں کھلے بندوں ایک غیر ملکی عورت کا اٹھا لیا جانا مارسیلز کے شہریوں کے لیے ایک ناخوشگوار تجربہ تھا لہٰذا ان میں خوف و ہراس اور سنسنی کا پھیلنا فطری امر تھا۔ ان امن پسند شہریوں کے لیے تو دہشت گردی کے واقعات کا ہی تسلسل جاری تھا اور اب غالباً وہ سب بھگتنا پڑ رہا تھا جس کا انھوں نے گزرے ہوئے برسوں میں شاید تصور بھی نہیں کیا تھا۔

ویرا ہوٹل مارٹن کے کمرا نمبر دو سو دو میں مقیم تھی اور خوش قسمتی سے میں نے ہوٹل چھوڑنے سے قبل اسی طور پر کمرا نمبر دو سو چھ اپنے اطالوی نام پر بک کرایا تھا اور سلطان شاہ بوٹ کی فروخت سے حاصل ہونے والی رقم کا تھیلا لے کر اسی کمرے میں چلا گیا تھا۔ ان دونوں کے درمیان صرف ایک کمرا واقع تھا اور یہ بات یقینی تھی کہ ویرا زبردست مزاحمت کیے بغیر اغوا کرنے والوں کے قابو میں نہ آئی ہوگی۔ اس کے کمرے میں ہونے والی دھما چوکڑی لامحالہ سلطان شاہ کو بھی اس طرف متوجہ کر سکتی تھی۔ اس اعتبار سے اس ہنگامے میں سلطان شاہ کا ملوث ہونا ناگزیر نظر آ رہا تھا۔

اگر وہ ویرا کو اٹھا لے جانے والوں سے کسی طرح بچ بھی گیا ہو تو واردات کے فوراً بعد وہ ہوٹل کی انتظامیہ اور پولیس کی نگاہوں میں آ سکتا تھا۔ اس کے پاس نہ کوئی شناختی کاغذ تھا اور نہ ہی وہ فرنچ زبان سے واقف تھا۔ ان وجوہ کی بنا پر پولیس نہایت آسانی کے ساتھ اس پر ہاتھ ڈال سکتی تھی۔ اپنی مدافعت میں وہ واردات کے وقت ہوٹل مارٹن کے کمرا نمبر دو سو چھ میں اپنی موجودگی کا کوئی جواز پیش نہیں کر سکتا تھا کیونکہ وہ کمرا میرے فرضی اطالوی نام پر بک تھا۔ ان حالات کا منطقی نتیجہ یہ ہوتا کہ پولیس ویرا کو اغوا کرنے والے اصل مجرموں کو فراموش کر کے وہ الزام سلطان شاہ کے سر تھوپ دیتی اور اغوا کی سازش اور اعانتِ جرم کے الزامات میں اس کی ذات مقامی پولیس کی مہربانیوں کا مرکز بن جاتی۔

اس کے بارے میں میرے ذہن میں ایک بدترین امکان بھی پرورش پا رہا تھا۔ جو لوگ ہوٹل مارٹن میں ویرا کے اغوا کی نیت سے داخل ہوئے تھے انھوں نے لازمی طور پر ہر قیمت پر اپنا مقصد حاصل کرنے کا تہیہ کیا ہوا ہوگا۔ ان کے عزائم بھانپ کر اگر ویرا نے مزاحمت کی ہو اور شور مچایا ہو تو سلطان شاہ اس کے بچاؤ کے لیے مداخلت کر سکتا تھا اور مجرم اسے اپنی راہ کا روڑا سمجھ کر بے رحمی کے ساتھ ٹھکانے لگا سکتے تھے۔ باہر موجود تماشائیوں کی بھیڑ میں ابھی تک صرف اغوا کی واردات کی بازگشت ہی سنی جا رہی تھی، کسی نے بھی قتل کے بارے میں کوئی لفظ نہیں کہا تھا لیکن میرے ذہن سے وہ امکان معدوم نہیں ہو سکا تھا۔ خون میں نہائی ہوئی لاش کا ابھی تک باقاعدہ طبی معائنہ نہ کیا گیا ہو۔ اسے زخمی اور بے ہوش ہی تصور کیا جا رہا ہو۔ یہ بھی ممکن تھا کہ واردات کے بعد کوئی ڈاکٹر اس وقت وہاں سلطان شاہ کا طبی معائنہ کر رہا ہو اور اسے طبی امداد دے کر اس کی زندگی بچانے کی

دونوں انگریزی کتابیں بیچ سکتے تھے اور پھر اس نے تجسس آمیز انداز میں عجیب الف لیلوی داستانیں شروع کر دیں جنھیں سن کر ذہن میں لامحالہ یہ خیال پیدا ہوتا تھا کہ کوہ قاف کی حسین اور ریشم و نازک شہزادیوں کی وہ کون سی مجبوری تھی جو انھوں نے اس ذہنیت شخص کو اپنی ذات کا مرکز تصور کر لیا تھا۔

میں اسے جھٹک دیتا۔ لیکن اس نے ہم دونوں میں شاید جانے کیا دیکھ لیا تھا کہ جونک کی طرح ہمارے پیچھے لگا ہوا تھا اور جب میں زچ آ کر اس سے پیچھا چھڑانے کے لیے ایک بار میں گھسا تو وہ مردود وہاں بھی سائے کی طرح ہمارے پیچھے لگا رہا بلکہ لپک کر بار کے ایک خالی اور نیم تاریک گوشے کی طرف یوں ہماری رہنمائی کرنے لگا جیسے ہم اسی کی سفارش پر وہاں پہنچے ہوں۔

"ابھی ابھی اس نے کاؤنٹر والے کو آنکھ سے اشارہ کیا ہے!" سلطان شاہ پیچ و تاب کھاتے ہوئے اردو میں بولا۔ "جب تک اسے گریبان سے تھام کر دو چار مکے نہیں لگاؤ گے، یہ ہمارا پیچھا نہیں چھوڑے گا۔"

سلطان شاہ کا شبہ غلط نہیں تھا۔ گھوم پھر کر روزی کمانے والے دلال عموماً گاہک پھانس کر لانے پر تفریح گاہوں اور بار کاؤنٹروں سے اسی طرح اشاروں میں اپنا کمیشن طے کیے رہتے ہیں جو چٹکی اشارہ مل جانے کی بنا پر دکان عموماً خریداروں کی جیب سے نکلواتے ہیں اور بعد میں دلال کو ادا کر دیتے ہیں۔

"تم غلط نہ سوچو۔ دراصل ایک مصرف میرے ذہن میں آگیا ہے۔" میں نے اس شخص کی بچھائی ہوئی میز کے گرد کرسی سنبھالتے ہوئے مسکرا کر اردو میں کہا۔ "اب مفت میں سنبھال لوں گا۔"

"بس پھسل گئے۔" سلطان شاہ نے جھلا کر قہقہہ لگایا۔ "میں پہلے ہی سمجھ رہا تھا کہ اس مردود نے تمھاری دکھتی رگ پر ہاتھ ڈالا ہے۔"

وہ وقت سلطان شاہ سے بحث کے لیے مناسب نہیں تھا۔ اس لیے میں سر ہلا کر رہ گیا۔ یہ میری بدقسمتی تھی کہ میرے ساتھ ایک طویل مدت گزارنے اور میرے مزاج کو بڑی حد تک سمجھ لینے کے باوجود سلطان شاہ میری رنگین مزاجی کی طرف سے بدگمان سا رہتا تھا۔ اس کے ساتھ ایک سبب سے بڑی مجبوری زبان کی تھی جس کی وجہ سے سامنے آنے والی ہر عورت اور لڑکی سے مجھے ہی خوش دلی سے نمٹنا پڑتا تھا۔ تو اسی خوش دلی کو وہ ہمیشہ شک اور شبے سے دیکھنے کا عادی ہوتا جا رہا تھا۔ شاید اس کی بڑی وجہ وہ اتفاق تھا جس سے چڑانے کے لیے اکثر حقیقت سے بھی زیادہ والہانہ انداز میں عورت سے اپنا قربت کا تعلق جتاتی رہتی تھی اور میں اسے مذاق سمجھتے ہوئے ٹال جایا کرتا تھا لیکن وہ چھوٹے چھوٹے واقعات سلطان شاہ کے ذہن پر اثر انداز ہوتے رہتے۔

اسی وقت ایک ویٹر ہمارے سر پر آ موجود ہوا۔ اس کے ہاتھ میں پنسل کاپی دبی ہوئی تھی۔

"تھینکس۔ بیئر، وہسکی یا کاک ٹیل؟" ہمارے بن بلائے مہمان نے نہایت رضاکارانہ طور بے تکلفی کے ساتھ دریافت کیا۔ "یہاں کا بیئر لاجواب ہوتا ہے۔" معلوم ہوتا تھا جیسے وہی ہماری میزبانی کرے گا۔

"اسکاچ چلے گی۔ بیئر پر گرمی سے مجھے کوئی رغبت نہیں رہتی۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔

"تم مسلمان تو نہیں ہو؟" میرا جواب سنتے ہی اس نے چونک کر سوال کیا۔

"یہ خیال کیسے آگیا تمھاری معصوم سی کھوپڑی میں؟" میں نے جواب ٹالتے ہوئے پوچھا۔

میری تعصب سے اس نے از خود یہ نتیجہ کر لیا کہ ہم دونوں مسلمان نہیں تھے اور ویٹر کو فرنچ میں ہدایات دینے کے بعد مجھ سے بولا۔ "یہ مسلمان قوم بھی عجیب اور سخت سوڑ کی زد قلب ہے۔ اپنے پیشے کی وجہ سے میں نے ہر مذہب کی موٹی موٹی باتوں کا مطالعہ کیا ہوا ہے۔ ان کے مذہب میں شراب اور خنزیر دونوں ہی اسی طرح حرام ہے جس طرح خنزیر کا گوشت مگر یہاں آنے والا ہر مسلمان شراب تو پانی کی طرح پیتا ہے۔ بعض تو ناپ کر پیتے ہیں تو وہ گلاس بھر بھر کر چڑھاتے ہیں اور بعد سے مارے کو اپنا حرم بنانے پر آمادہ نظر آتے ہیں لیکن خنزیر کے گوشت سے سخت اجتناب کرتے ہیں جیسے وہ چھوت کی کوئی بیماری ہو۔ تمھارے بیئر پر گرمی سے انکار پر مجھے سب سے پہلے یہی شبہ ہوا تھا کہ کہیں تم بھی مسلمان تو نہ ہو۔ آج کل تو بے شمار لوگ گوشت اور میرے کئی خداؤں سے پرہیز کرنے لگے ہیں۔"

وہ تیسرے درجے کا گھٹیا دلال اپنے تجربات کی روشنی میں مسلمانوں کے بارے میں جو کچھ کہہ گیا تھا اس کے بعد مجھ میں اتنی اخلاقی جرأت نہیں رہ گئی تھی کہ میں اس کے خیال کی تردید کرتے ہوئے اپنے مسلمان ہونے پر اصرار کرتا۔

"تم یقین کرو کہ میری جنم بھومی اور وادیاں موتیوں سے مالا مال ہے۔" تھوڑے توقف کے بعد اس کی زبان پھر چل پڑی۔ "حسن تو آدم خور قبیلوں میں بھی مل جاتا ہے لیکن اس کے ساتھ تہذیب، شائستگی اور نفاست اس خطۂ زمین کی میراث ہے۔ صرف چند دن یا چند راتیں جو تم یہاں آزادی سے گزار لو گے انھیں ہمیشہ یادوں کا ایک حسین سرمایہ پاؤ گے۔"

"حسن کے علاوہ باقی سارے خواص تم میں بھی نمایاں ہیں۔" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے اس کی بات کاٹ کر کہا۔ "لیکن تم نے ابھی تک اپنا نام نہیں بتایا۔"

اس کے چہرے پر حیرت اور کھلاہٹ کے آثار نمودار ہوئے

"تمہارے پاس ہتھیار وغیرہ ہوتا ہے؟" میں نے خفا کر دینے والے لہجے میں سوال کیا۔

"وہ جنس بہت جلد ختم ہونے والی ہے۔ اس میں پٹرول تم ہی کو ڈلوانا ہوگا، میری جیب خالی ہے۔"

"پہلے پٹرول بھروالو پھر ہم تمہیں ایک پستول بھی دلوا دیں گے۔" میں نے اُسے تسلی دی۔

"لائسنس کے بغیر لینا ہوگا۔" اس نے معترضانہ لہجے میں کہا۔ "میرے پاس لائسنس نہیں ہے۔"

"یہ تو تم پر منحصر ہے کہ کسی ایسے ٹھکانے پر لے چلو جہاں قانون کو نظر انداز کر کے بھی کام چل جاتا ہو۔" میں نے سادگی سے جواب دیا۔ اس کی پیشانی شکن آلود ہوئی اور پتا چلا کہ وہ مارسیلز میں ایسے ایک نہیں کئی ٹھکانوں سے اچھی طرح واقف تھا۔

گیسٹ ہاؤس سے ہم شہر گھومنے اور کچھ خریداری کا ارادہ ظاہر کر کے نکلے تھے لیکن اصل مقصد ظاہر ہے علیحدگی میں لوستان کو ترغیب دینا تھا کہ وہ بھی لابینڈر کے خلاف مہم میں ہمارا ساتھ دے سکے۔ ہمارے پاس میگن کے علاوہ صرف انسپکٹر حاتم سے حاصل کیا ہوا اعشاریہ تین آٹھ کا پستول تھا جس کے میگزین میں صرف چھ گولیاں باقی رہ گئی تھیں۔ یہ بھی لابینڈ کے خلاف صف آرا ہونے کے لیے ناکافی تھے۔ ہمیں کم از کم ایک اضافی میگزین اور کچھ گولیوں کے علاوہ چند دستی بم بھی درکار تھے جو ہم لوستان کے ساتھ دکان سے متعارف ہونے کے بعد خود بھی خرید سکتے تھے۔

پٹرول کی ٹنکی بھروانے کے بعد میں نے سو سو ڈالر کے دو نوٹ لوستان کو دیے۔ "یہ اپنی ضروریات کے لیے رکھو۔" میں نے اسے متحیر پا کر نرمی سے کہا۔ "راستے میں کہیں سے مقامی کرنسی میں بدلوا لینا۔"

"شکریہ، تم واقعی انسان نہیں فرشتہ ہو۔" اس نے نوٹ لیتے ہوئے بھرائی ہوئی آواز میں کہا۔

ظاہر ہے لوستان روزی کمانے کے لیے جو بھی گھٹیا طریقہ اختیار کرتا رہا ہو، اس سے قطع نظر پیشہ ورانہ طور پر وہ مارسیلز کا ایک تجربہ کار گائیڈ تھا۔ اس لیے شہر میں اس کی شناسائی کا حلقہ بہت وسیع تھا۔ راستے میں اس نے ایک بینک پر گاڑی رکوا کر جان پہچان کی بنیاد پر اپنے دو سو امریکی ڈالر فرانکوں میں بدلوائے تو میں نے بھی لگے ہاتھوں ایک ہزار ڈالر کا تبادلہ کرا لیا کیونکہ وہاں چھوٹی موٹی ضروریات کے لیے ڈالروں کا بے دریغ استعمال لوگوں کی توجہ ہماری طرف مبذول کرانے کا سبب بن سکتا تھا۔

اگلی منزل اسلحے کے ایک ڈیلر کا شوروم تھی جہاں ہمیں گاہک سمجھ کر لوستان کا گرم جوشی سے خیر مقدم کیا گیا اور لوستان نے دھیمے لہجے میں اس شخص کو اپنے مقصد سے آگاہ کر دیا۔ ڈیلر نے مجھ سے مطلوبہ پستول کا کلیبر دریافت کیا اور میں نے بلاتوقف اعشاریہ تین آٹھ بتا دیا کیونکہ اسی طرح میں نئی گولیاں حاتم کے پستول میں بھی استعمال کر سکتا تھا۔

اس شخص کے اشارے پر دکان کے ایک ملازم نے کچھ ہی دیر میں ایک درجن پستول اور ریوالور دکان کے کاؤنٹر پر میرے سامنے پھیلا دیے۔ ان میں سے ایک پستول منتخب کر کے میں نے دو فاضل میگزین اور گولیوں کے دو سربند ڈبے خریدے جس پر دکاندار قدرے مضطرب نظر آیا۔ اس نے لوستان کو الگ لے جا کر کچھ بات کی اور لوستان اُسے مطمئن کر کے ہماری طرف لوٹ آیا۔

"تمہاری خریداری اس بے چارے کو خوفزدہ کر گئی ہے۔" لوستان نے کہا "کیونکہ کہیں یہ اسلحہ قتل یا ڈکیتی کی کسی واردات میں استعمال نہ ہو۔"

"ہماری بات اور ہے لیکن غیر قانونی طور پر خریدا گیا اسلحہ عام طور پر ایسے ہی کاموں میں استعمال ہوتا ہے۔" میں نے دکاندار کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے چبھتے ہوئے لہجے میں کہا۔

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" اس نے اعتراف کیا "لیکن یہ چیزیں مجرموں کو ہم براہ راست نہیں بیچتے۔ بیچ میں دلال ہوتا ہے۔ خریدنے اور بیچنے والے کو ایک دوسرے کا کوئی علم نہیں ہوتا۔ تمہیں ہم نے لوستان کی وجہ سے واپس نہیں کیا۔ ہماری دکان سے براہ راست اسلحہ خریدنے والا کوئی مجرم اگر کبھی پکڑا جائے تو تشدد میں کھایا پیا اگل دیتا ہے۔ ہم ایسے معاملے میں اپنی ساکھ کا خطرہ مول نہیں لیتے۔"

میں نے بات بڑھانا مناسب نہ سمجھی اور ہم ادائیگی کر کے دکان سے نکل آئے۔ لوستان خوش تھا اور اس کی خوشی کی وجہ شاید یہ تھی کہ ایک قیمتی ہتھیار اس کے قبضے میں آنے والا تھا جسے بوقت ضرورت وہ معقول داموں بیچ سکتا تھا۔

"فلورا کو نہ بتا دینا کہ پستول ہم نے دلوایا ہے۔" سلطان شاہ نے کار میں سوار ہوتے ہوئے اس سے کہا۔

"میں اتنا احمق نہیں ہوں۔ ضرورت پیش نہ آئی تو اُسے پستول کی ہوا بھی نہ لگ سکے گی۔" وہ بولا۔

"کہیں دھوکے کے دستی بم وغیرہ ملتے ہوں تو وہ بھی لے لو۔" سلطان شاہ نے ہنستے ہوئے کہا۔ "اس وقت پیرس کی انتہا ہوا ہے۔ میں ان بموں سے تمہیں کئی شعبدے سکھا دوں گا۔ لوگ حیران رہ جایا کریں گے۔"

"کیا واقعی ان مہلک بموں کا ایسا بھی مصرف ہوتا ہے؟" لوستان کے لہجے میں تجسس عود کر آیا۔

"ہم لے لو تو خود دیکھ لینا۔" سلطان شاہ بے پروایانہ لہجے میں بولا۔ "اللہ میاں کی [illegible]" میں مسکرا کر رہ گیا۔ دھوکے [illegible] ویسے بھی [illegible]

دیکھے ہوئے دو سو ڈالر کا تذکرہ میں نے گول کر دیا تھا جس پر اس کی نگاہوں میں معصومیت اتر آئی تھی۔

لوسیان کی جان چھوٹ گئی اور وہ فوراً سیڑھیوں کی طرف ہو لیا۔ میں نے طولا سے مخاطب ہو کر تصدیق طلب لہجے میں دریافت کیا۔ "تو پھر آج ملاقات کرا رہی ہو نا ڈوان مریسا لوسے سے؟"

"میں نے تم سے کہا تھا کہ وہ شام یا رات کو آئے گا۔" وہ سنجیدگی اختیار کرتے ہوئے بولی۔ "آ گیا تو ضرور ملواؤں گی۔"

"تو کیا اس کا کوئی فون وغیرہ بھی نہیں آیا؟" میں نے سوال کیا۔

"وہ نہ آیا تو مجھے بڑی مایوسی ہو گی۔"

"وہ عام طور پر کسی کو مایوس نہیں کرتا۔ میرا خیال ہے کہ وہ ضرور آئے گا۔" وہ عجیب سی معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ بولی۔ "ویسے تمہارے چلے جانے کے بعد میں نے تمہاری باتوں پر غور کیا تھا۔ تم سچ سچ بتاؤ کہ جو کچھ تم کہہ رہے تھے وہ تمہارے حقیقی خیالات تھے یا پھر تم ڈوان مریسا لوسے ذہنی ہم آہنگی جتانے کے لیے وہ سب کچھ کہہ رہے تھے؟"

"اس کا صحیح فیصلہ تو تم خود ہی کر سکتی ہو۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "ڈوان مریسا لوسے کے بارے میں مجھے الہام نہیں ہو سکتا تھا۔ میں نے پہلے تمہیں اپنے خیالات سے آگاہ کیا تھا، تم نے اس کے بارے میں بعد میں بتایا تھا۔"

"یہی چیز ایک نکتہ تمہارے حق میں جاتا ہے۔" اس نے اعتراف کیا۔ "ورنہ ایسے انوکھے خیالات میں نے تم دونوں کے ہی سنے ہیں جن کو آج کا کوئی مہذب معاشرہ قبول نہیں کر سکتا۔"

"یہی تو آج کے مہذب معاشروں کا کھوٹ ہے کہ غلاظت کو قبول کر لیتے ہیں، پروان چڑھاتے ہیں مگر اسے تسلیم نہیں کرتے۔ تم نے خود کہا تھا کہ ڈوان مریسا لوسیان اور روم میں اتنا مشہور ہے کہ صرف نام کے سہارے اسے تلاش کیا جا سکتا ہے۔"

"خیر، تم دونوں کی ملاقات میرے لیے دلچسپ ہو گی۔" اس نے گفتگو کے اختتام کا اشارہ دیتے ہوئے کہا اور میں اسے الوداع کہہ کر زینوں کی طرف بڑھ گیا۔

لوسیان اپنے کمرے میں تھا اور سلطان شاہ ہماری مختصر کر خوابگاہ میں ماتمی صورت بنائے بستر پر کسی اداس الو کی طرح منہ لٹکائے ہوئے بیٹھا تھا۔ مجھے دیکھتے ہی وہ بول پڑا۔ "ہم سب کچھ پھیلا ہوا چھوڑ کر کمرہ مقفل کر گئے تھے۔ بعد میں کسی نے کمرے کی صفائی کی ہے۔ شاید تلاشی لینے کی ناکام کوشش بھی کی گئی ہے۔"

"تم مطمئن ہو؟" میں نے متجسسانہ لہجے میں سوال کیا۔

"ہیم گن اور پستول بھی اسی میں تھا۔ سب کچھ جوں کا توں موجود ہے کیونکہ بیگ مقفل تھا۔"

"پھر کسی نے تلاشی نہیں لی۔" میں نے اطمینان سے کہا۔ "تلاشی لی ہوتی تو بیگ کسی دشواری کے بغیر کھولا یا ادھیڑا جا سکتا تھا۔ صفائی کرنے والے نے ہی سامان کو ادھر ادھر ہلایا ہو گا۔"

"تم پاکستان فون کرنے کے بعد یک بیک اداس کیوں ہو گئے تھے؟" وہ مسکراتے ہی سلطان شاہ نے سوال کر ڈالا۔

"اداس نہیں۔ بس عجیب سے احساس بے بسی میں مبتلا ہو گیا تھا۔ دراصل غزال پاکستان پہنچ چکی ہے۔"

"شکر ہے۔" اس کے منہ سے بے اختیار نکلا۔ "مجھے سب سے بڑی فکر یہی تھی کہ بھابی بھیڑیوں کے جنگل میں کب تک لڑتی رہے گی۔ تمہیں مبارک ہو۔ اب تم کو پہلی فرصت میں پاکستان لوٹ جانا چاہیے۔"

"آج بھی میں فون نہ کرتا تو کچھ معلوم نہ ہوتا۔ ویسے ایک ٹیلے کے علاقے میں کسی ٹیلیگ کرین کی خونریز معرکوں کی کہانیاں سن کر مجھے تو ڈر ہو چلا تھا کہ کہیں غزال بھی میرے راستے پر نہ چل پڑی ہو۔ لیکن سنتا ہے کہ اس میں بڑی تبدیلیاں آ گئی ہیں۔"

"حالات تو پہاڑوں تک کی ساخت بدل دیتے ہیں جبکہ بھابی ایک مجبور عورت تھی۔ اس سے مل کر ہی تمہیں اندازہ ہو سکے گا کہ وہ اس عرصے میں کن حالات سے دوچار رہی تھی اور وہ کو اب بھی تمہارے لیے تڑپ رہی ہو گی۔"

"فی الحال میں اسے ذہن سے جھٹک دینا چاہتا ہوں۔ اس کے بارے میں بعد میں بھی سوچا جا سکتا ہے لیکن جس لائیڈ آ پہنچا تو ہم بری طرح گھیر جائیں گے۔ پہلے اس معاملے سے نمٹنے کی تیاری کرو۔" میں نے پرخیال لہجے میں کہا۔

"میں تیار ہوں۔ تم بتاؤ کہ کیا کرنا چاہتے ہو۔ ہیم گن کے علاوہ ہمارے پاس فاضل میگزینوں سمیت اعشاریہ تین آٹھ کے دو پستول اور چار بم موجود ہیں۔ میرا خیال ہے کہ ہمیں اکٹھے رہنے کے بجائے بٹ کر کارروائی کرنی چاہیے۔ وہی کامیاب رہ سکے گی۔"

"پہلے میرا ارادہ تھا کہ تم گیسٹ ہاؤس میں رہو، میں باہر چھپ کر اس کی واپسی کا انتظار کروں۔ اس طرح اندر تمہارا اس سے سامنا ہوتا لیکن مجھے یاد آیا کہ ٹولیڈا کیمپ میں ہماری بے ہوشی کے دوران میں ہی لائیڈ نے بنفس نفیس وہاں آ کر ہم دونوں کو دیکھ لیا تھا۔ وہ ہم دونوں کو ہی پہچان لے گا اس لیے اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا کہ اندر کون رہتا ہے اور باہر کون۔"

"بہت فرق پڑتا ہے۔" اس نے زور دے کر کہا۔ "اس کا اصل نشانہ میں نہیں، تم ہو۔ تمہیں وہ دیکھتے ہی گولی مار دے گا اور مجھے تمہارے بارے میں کھوج نکالنے کی کوشش کرے گا۔ اس لیے میرا سامنے آنا سود مند رہے گا۔"

اس کی دلیل میں وزن تھا۔ میں نے قدرے توقف کے بعد کہا۔
"یہ کچھ لوگ اندر تم محصور ہو کر رہ جاؤ گے۔"

"کیا فرق پڑتا ہے۔" اس نے بے پروائی سے کہا۔ "موت تو ایک بار آتی ہے۔ وہ کسی طرح بھی آ سکتی ہے۔ لیکن اس تمام میں تم لوستان سے کیا کام لینا چاہتے تھے؟ وہ ہمارے ساتھ مل جائے تو ہمارا آدھا کام بن سکتا ہے۔"

"اس سے جو کام لینا تھا لے لیا۔ اس سے آگے وہ بزدل ثابت ہوگا۔ ہو سکتا ہے کہ تلورا کو ہمارے عزائم سے آگاہ کر دے۔ ہماری کوشش یہ ہونی چاہیے کہ ہم لائیڈ گیسٹ ہاؤس میں گھسنے کے بعد باہر اپنے کسی آدمی سے رابطہ قائم نہ کر سکے۔" میں نے کہا۔

"تم کہیں سے فون کے تار کاٹ سکتے ہو۔ یہاں شاید ایک ہی فون ہے۔" وہ دھیمی آواز میں بولا۔

"یہ تو سامنے کی بات ہے لیکن مقابلہ بھی لائیڈ سے ہے۔ اگر اس کے پاس کوئی طاقتور ریڈیو ٹرانسمیٹر ہوا تو اس کی کار میں ایسے مواصلاتی آلات ضرور موجود ہوں گے۔ میں پہلی فرصت میں اس کی کار تباہ کرنے کی کوشش کروں گا۔ چاروں طرف سے اس کی راہ مسدود کر کے بغیر اسے زیر کرنا ناممکنات میں سے ہوگا۔ تمہیں خاص طور پر بہت ہوشیار رہنا ہوگا۔ یہ سمجھ لینا کہ وہ تم سے زخم کھایا ہوا ہے۔ جیسے ہی دیکھتے ہی اسے اپنے سارے زخم یاد آ جائیں گے۔ سب سے بڑی شکست اسے کل اٹھانی پڑی ہے جب میرے دھوکے میں اس نے برونو کو ہلاک کیا تھا۔"

"تم میری فکر نہ کرو۔" وہ اطمینان سے بولا۔ میرے جانے بوجھنے کے باوجود اس نے کسی قسم کے خوف کا اظہار نہیں کیا تھا۔ "مجھے تو ہر صورت میں اس کا سامنا کرنا ہے اس لیے میرے پاس صرف ایک بھرا ہوا پستول کافی ہوگا۔ موقع مل گیا تو اسی سے کام بن جائے گا۔"

"ضروری نہیں کہ تم نہتے رہ کر اس کا سامنا کرو۔" میں نے تیزی سے کہا۔ "حملہ کرنے میں پہل کا موقع مل جائے تو بے دریغ اسے موت کے گھاٹ اتار دینا۔ وہ کسی قسم کے رحم یا ہمدردی کا مستحق نہیں ہے۔"

"میں جانتا ہوں۔" وہ سر ہلا کر بہت سنجیدہ مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔ اس وقت اس کی آنکھیں آنے والے لمحات کے تصور میں بلور کی طرح چمک رہی تھیں۔ "موقع مل گیا تو اسے ایک سانس کی بھی مہلت نہیں مل سکے گی۔"

اندر کے حالات غیر یقینی اور خطرناک ہو سکتے تھے جن کی وجہ سے شاید تک ہماری دوبارہ رسائی ناممکن ہو سکتی تھی جب کہ ہم نے یہ اندازہ لگایا تھا کہ رقم کے بغیر ہمارے لیے اپنی آزادی کو برقرار رکھنا ناممکن تھا اس لیے ایک بھرا ہوا پستول فاضل میگزین اور گولیوں کے ایک پیکٹ سمیت سلطان شاہ کی تحویل میں چھوڑ کر رقم کا تھیلا اور باقی اسلحہ میں نے اپنے ساتھ لے لیا۔ سلطان شاہ کی مدد سے رقم کا تھیلا میں نے شانوں کے سہارے اپنی پشت پر کس لیا تاکہ وقت ضرورت میری نقل و حرکت میں کوئی رکاوٹ نہ پڑے۔

ہم نے یہ طے کر لیا تھا کہ جاتے ہوئے میرا کسی سے سامنا ہوا یا بعد میں میری غیر حاضری کے بارے میں سلطان شاہ سے کوئی سوال کیا گیا تو یہی جواب دیا جائے گا کہ میں کسی لڑکی سے ملنے کے لیے گیا ہوا تھا۔

آپس میں ساری جزئیات طے کرنے کے بعد میں نے سلطان شاہ کو گلے سے لگایا اور پھر دروازہ کھول کر کمرے سے باہر نکل گیا۔

اوپری منزل پر میدان بالکل صاف تھا۔ میں نے زینوں کی ریلنگ پر سے نیچے جھانکا تو وہاں بھی کوئی نظر نہ آیا اور میں اعتماد کے ساتھ زینے طے کرتا ہوا نیچے پہنچ گیا۔ جہاں تلورا ایک گوشے میں صوفے پر دراز اخبار کا مطالعہ کر رہی تھی۔

میرے قدموں کی آہٹ سن کر اس نے چونک کر سر اٹھایا اور اس کی آنکھوں میں حیرت تیرنے لگی۔ "بڑی تیاریوں کے ساتھ نکلے ہو۔ کہاں کا ارادہ ہے؟" اس نے پھبتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"مارسیلز میں بھی کوئی ڈان مرسیا تو مجرموں کی حاجت روائی کرتا ہوگا۔ اسی کی تلاش میں جا رہا ہوں۔" میں نے بغور اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے ذو معنی لہجے میں کہا۔

"یہ کام تو تم لوستان سے بھی لے سکتے تھے۔ رنجیدہ سی ہونے کے علاوہ وہ تمہارا نمک خوار بھی ہے۔"

"اپنا شکار کھیلنا چاہتا ہوں۔" میں نے آہستہ سے کہا۔ "تم مردہ شکار پر گولی چلا کر شان جتانا شرفا کا شیوہ ہے۔ لوستان ان ہی کے کام کا ہے میرے لیے بے مصرف اور ناکارہ ہے۔"

"لیکن تم تو اپنا سامان بھی لیے جا رہے ہو۔" وہ کچھ مشکوک نظر آنے لگی تھی۔ "واپسی کا ارادہ نہیں ہے یا وہیں ڈیرہ ڈالو گے؟"

"تمہیں کرایہ پیشگی دیا ہوا ہے۔ میرا ساتھی ابھی کمرے میں موجود ہے اس لیے واپس نہ ہونے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا پھر تمہارے ڈان مرسیا تو بعد میں تو ملنا ہے۔ تمہارے مقررہ وقت سے پہلے لوٹ آؤں گا۔"

"کوئی مال ٹھکانے لگانے جا رہے ہو؟" اس نے میرے قریب آ کر تجسس آمیز رازدارانہ لہجے میں پوچھا۔

میں بے ساختہ انداز میں ہنس پڑا۔ "تم بھی واقعی وہی ہو جو تی ہو۔ جاؤ ہو کر بیگ کھول کر دکھا دوں کہ تمہارے گیسٹ ہاؤس کی چیزیں تو نہیں لے جا رہا ہوں۔ اس میں سب کچھ میرا اپنا ہے۔" میرے اس زہریلے جواب نے اسے خاموش کر دیا لیکن لمحہ بھر بعد ہی وہ

پھر بول پڑی۔

"لوستان کی کار لے جاؤ، سہولت رہے گی۔"

"میرے پاس ڈرائیونگ لائسنس نہیں ہے اور میں سار سیلز میں کسی قانون شکنی کا مرتکب نہیں ہونا چاہتا۔" یہ کہتے ہوئے میں نے اس کی طرف ہاتھ لہرایا اور برآمدے کی طرف ہو لیا۔

میں پہلے ہی اندازہ لگا چکا تھا کہ فلورا کے گیسٹ ہاؤس آنے والا راستہ صرف ایک ہی سمت میں ایک بڑی سڑک سے ملتا تھا۔ جدھر سے شہر سے آنے والا ٹریفک علاقے میں داخل ہوتا تھا۔ مخالف سمت میں راستہ مسدود تھا یا پھر چھوٹی رہائشی گلیوں میں تقسیم ہو کر رہ گیا تھا اس لیے جمی لائیڈ کے ادھر سے نمودار ہونے کا امکان نہ ہونے کے برابر تھا۔

میں سڑک کی سمت میں چل دیا۔ چند منٹ کی مسافت کے بعد دائیں طرف مکانوں کا سلسلہ موقوف ہو جاتا تھا جس سے ذرا آگے ایک وسیع پبلک پارک میری نظروں میں آ چکا تھا۔ وہاں پہنچ کر میں کسی لاابالی اور مفلوک الحال سیاح کے انداز میں پارک میں داخل ہو گیا۔ سرد موسم اور شام کے دھندلکے کے باعث پارک میں اکا دکا عمر رسیدہ لوگوں اور چند بچوں کے سوا کوئی موجود نہیں تھا۔ میں نے بہت آرام کے ساتھ ٹہلتے ہوئے اپنے لیے اس تاریک گوشے کا انتخاب کیا جو فلورا کے گھر جانے والی سڑک کے قریب تھا۔ وہاں بیٹھ کر میں گزرنے والی ہر کار پر نگاہ رکھ سکتا تھا۔

منصوبہ تیار تھا، لیکن گاہے کی چل گئی تھی اور مجھے مناسب وقت کا انتظار تھا جو کسی بھی لمحے آ سکتا تھا۔

گہرا اندھیرا پھیلنے پر اس پارک میں موجود ویران و لیمپوں پر ناکافی روشنیاں جل اٹھیں جو اندھیرے کی دبیز چادر کے سامنے شرمسار نظر آ رہی تھیں لیکن پارک میں ان کی بھی ضرورت نہیں تھی کیونکہ اس وقت تک پارک خالی ہو چکا تھا۔ گھروں سے بھاگ کر آنے والے تنہائی کے متلاشی تو خیر جوڑے میری طرح کہیں کسی گوشے میں چھپے بیٹھے ہوں تو اور بات تھی ورنہ فضا میں صرف جھینگروں کا تیز شور یا مینڈکوں کی باجماعت ٹرٹراہٹ باقی رہ گئی تھی۔ اس کے ساتھ سرد ہوا کی کاٹ بھی بڑھ گئی تھی۔

ہر چند کہ وہاں مجھ سے کوئی باز پرس کرنے والا نہیں تھا لیکن اپنے پاس اسلحے کی موجودگی کی وجہ سے میں خود کو کسی کی توجہ کا مرکز نہیں بنانا چاہتا تھا اس لیے اس سرد موسم کے احساس کو مٹانے کے لیے سگریٹ نوشی کی شدید خواہش کو دبا رہا تھا۔ وقت رینگ رینگ کر گزر رہا تھا جب میری رسٹ واچ پر آٹھ بج گئے تو اچانک مجھے احساس ہوا کہ جمی لائیڈ آخری لمحات پر اپنا پروگرام بدل بھی سکتا تھا۔ وہ فون پر فلورا کو اپنے ارادے سے باخبر کر دیتا اور میں اس کے انتظار میں پارک کی سردی میں ٹھٹھرتا رہتا۔

گیسٹ ہاؤس سے روانہ ہوتے ہوئے میں نے آخری لمحات میں فون کو ناکارہ بنانے کا ارادہ ملتوی کر دیا تھا۔ میری اس حرکت سے فلورا چوکنی ہو سکتی تھی پھر وہ پاکستان نہیں تھا جہاں فون خراب ہونے پر ہفتوں کوئی پرسان حال نہیں ہوتا۔ فلورا کی شکایت پر ٹیلی فون محکمے کا عملہ فوراً ہی اس کے گھر پہنچ کر ٹوٹے ہوئے تاروں کا سراغ لگا سکتا تھا۔

ساڑھے آٹھ بجے مجھے اسٹریٹ لیمپ کی روشنی میں جمی لائیڈ کی کار آتی نظر آئی اور میں ایک گہرا سانس لے کر کھڑا ہو گیا۔ کار کی رفتار سست تھی اور وہ گیسٹ ہاؤس کی طرف رواں تھی۔ کار کو اچھی طرح پہچان کر میں نے پارک چھوڑ دیا۔ باہر نکل کر سگریٹ سلگائی اور تیز مگر ہموار رفتار سے گیسٹ ہاؤس کی طرف واپس چل دیا جہاں ایک خونریز معرکے کے سارے کردار جمع ہو رہے تھے۔

جمی لائیڈ کی کار کی عقبی روشنیاں میری نگاہوں سے اوجھل ہو چکی تھیں لیکن مجھے اس کی منزل کا علم تھا اس لیے میں بے پروائی سے آگے بڑھتا رہا۔ آخر کار میں نے گیسٹ ہاؤس کے سامنے سے گزرتے ہوئے آہنی پھاٹک کی جھریوں سے دیکھا کہ سیاہ کار اندر پورٹیکو کے نیچے موجود تھی۔ گیٹ لیمپ روشن ہونے کی وجہ سے پھاٹک یا اس کے آس پاس سے اندر گھسنے کی کوشش میں میرے دیکھے جانے کا امکان تھا اس لیے میں مزید آگے بڑھ کر تیزی سے اس تمام پر احاطے کی دیوار کے قریب پہنچ گیا جہاں اندر اگے ہوئے ایک تناور درخت کی شاخیں باہر تک پھیلی ہوئی تھیں۔ میں نے ایک جھکی ہوئی شاخ کو تھام کر اس کی مضبوطی کا اندازہ لگایا پھر کسی بندر کی طرح شاخوں پر چڑھتا ہوا پنجوں کے بل اندر تاریک احاطے میں کود گیا۔

چند سیکنڈ تک میں سانس روکے اندر احاطے کی دیوار سے لگا بیٹھا رہا اور جب کہیں سے کوئی ردعمل سامنے نہ آیا تو عمارت کے بغلی اور عقبی حصے سے چکر کاٹ کر پورچ میں پہنچنے کی کوشش میں مصروف ہو گیا۔

پورچ میں ایک طرف دیوار میں بجلی کا بورڈ موجود تھا۔ پہلے میرا ارادہ تھا کہ میں سوئچ آف کر کے پورے گیسٹ ہاؤس میں اندھیرا کر دوں لیکن وہ صورت حال میرے لیے خطرناک ہو جاتی کیونکہ اندھیرے میں کوئی بھی کہیں سے میری گھات لگا سکتا تھا۔ میں نے بہت محتاط اور چوکنے انداز میں جائزہ لیا کہ برآمدے اور پچھلے حصے کا پورچ سے نظر آنے والا حصہ ویران پڑا ہوا تھا۔ میں نے پورچ سے ذرا آگے لوستان کے بکھرے ہوئے تیل آلودہ کاٹن ویسٹ کے چیتھڑوں کو جمی لائیڈ کی کار کے پہلو میں رکھ کر دیا سلائی دکھائی پھر ٹھوکر سے ان جلتے ہوئے ٹکڑوں کو پورچ کے فرش پر کار کے نیچے

کے پیچھے سرکا دیا۔

حادثہ ساخت کی تمام کاروں میں ایندھن میں کفایت اور قیمت میں رعایت کے بڑھتے ہوئے رجحان کی وجہ سے دن بدن آہنی آلات اور پرزوں کی جگہ حتی الامکان مختلف اقسام کے پلاسٹک کا استعمال فروغ پا رہا ہے۔ میری ساری امیدیں پلاسٹک کے لیے ہی پرزوں سے وابستہ تھیں۔ اگر پٹرول کا پلاسٹک پائپ حرارت سے پگھل جاتا تو آگ آناً فاناً میں پٹرول کی ٹنکی سمیت پوری کار کو اپنی زد میں لے سکتی تھی۔

میں شدید اضطراب اور اعصابی تناؤ کے عالم میں اس آگ کی کامیابی کا منتظر تھا۔ لوڈ کیا ہوا پستول میرے داہنے ہاتھ میں دبا ہوا تھا کہ اچانک ہی گیسٹ ہاؤس سے ایک ناگہانی دھماکہ سنائی دیا۔ ایک دم ٹوٹتی ہوئی مردانہ چیخ ابھری پھر نسوانی ہذیانی چیخیں گونجنے لگیں۔ وہ آوازیں یقینی طور پر اوپری منزل سے آ رہی تھیں۔ شاید جمی لائیڈ نے فوراً ہی کمان سنبھال کر سلطان شاہ کو بچانے جانے کے بجائے خود ہی اوپر چلا مارا تھا اور وہاں موت کا بھیانک کھیل شروع ہو گیا تھا۔

ابتدائی مردانہ چیخ اس قدر ادھوری اور بے ہیئت تھی کہ میں فیصلہ نہیں کر سکا کہ سلطان شاہ اور جمی لائیڈ میں سے کون وار میں پہل کرنے میں کامیاب ہوا تھا۔ میرے اعصاب چیخ رہے تھے اور میں انتظار کے علاوہ کچھ کرنے کی پوزیشن میں نہیں تھا۔

فوراً بعد ہی کلوتی نسوانی چیخوں میں ادھیڑ عمر کی ہیجانی خوفزدہ آوازیں شامل ہو گئیں۔ ساتھ ہی جمی لائیڈ کی کار کے کسی حصے نے تیزی سے آگ پکڑ لی۔ میں نے بائیں ہاتھ میں دھوئیں کا ایک بم نکال لیا تھا اور کسی بھی لمحے اپنے کھیل کا آغاز کرنے کے لیے تیار تھا۔ میں نے کسی چیتے کی سی عیاری کے ساتھ جلتی ہوئی کار سے دور سرک کر دیوار کے ساتھ ایسی پوزیشن لے لی کہ کھلے ہوئے دروازے سے ہال کا زیادہ سے زیادہ حصہ مجھے نظر آ رہا ہے۔ پھر جولیا تھا شعلوں سے ایک طویل قامت اور قوی الجثہ سفید فام کو بھاگ کر ہال میں داخل ہوتے دیکھا میں نے اندھا دھند اس پر دو فائر کر دیے۔ دھماکے ضرور ہوئے لیکن اس کو کچھ نہ بگڑا۔ اسے دیکھ کر بے اختیار میرا دل ڈوبنے لگا۔

جب نے ہاتھوں سے دھوئیں کے بم کی پن کھینچی اور سیڑھی سے کھلے ہوئے دروازے سے ہال میں پھینک دیا۔ ایک خوفناک دھماکے کے ساتھ میری آنکھیں جل اٹھیں اور میرا بدن شعلوں سے اٹھنے والے ذرات کی زد میں آ گیا۔ آتشیں ذرات کی بوچھار کم ہوتے ہی میں نے آنکھیں کھولیں تو سامنے کثیف اور سیاہ دھوئیں کی چادر کے بجائے سرخ سرخ شعلے ہی شعلے پھیلے ہوئے تھے۔

بارود کی جو بازاری کرنے والے نے یقیناً ہمارے ساتھ دھوکا کیا تھا۔ پوری قیمت دے کر دھوئیں کے بجائے خطرناک آگ لگانے والے آتش گیر بم دیے تھے جس کے نتیجے میں گیسٹ ہاؤس میں آگ کے بھیانک شعلوں میں گھر چکا تھا۔

جمی لائیڈ کو زندہ و سلامت زینوں سے اترتے دیکھ کر مجھے سلطان شاہ کے بارے میں وحشت ہونے لگی۔ اگر جمی لائیڈ زندہ تھا تو وہ ادھوری چیخ صرف اور صرف سلطان شاہ کی ہو سکتی تھی۔

اچانک شعلوں کے عقب سے ایک فائر ہوا اور گولی میری کھوپڑی سے چند انچ کے فاصلے پر دیوار میں پیوست ہو گئی تھی۔ شاید جمی لائیڈ نے کسی طرح میری پوزیشن دیکھ لی تھی۔ میں بے اختیار زمین پر گرا اور گھسٹتا ہوا کار سے دور ہٹنے لگا کیونکہ آگ پیچھے ہی پیچھے اس کی پٹرول کی ٹنکی تک جا پہنچی تھی اور ٹنکی کسی بھی لمحے دھماکے سے پھٹ سکتی تھی۔

قریب و جوار کی آبادی میں ایک کہرام برپا ہو گیا تھا۔ خوفزدہ لوگ اپنے مکان چھوڑ کر نیم برہنہ سڑک پر نکل آئے تھے۔

اگر سلطان شاہ مر گیا تھا تو جمی لائیڈ کو بھی زندہ جل کر مرنا تھا۔ میری رگوں میں لہو کے ساتھ انتقام کی بھیانک چنگاریاں بھی گردش کرنے لگیں اور میں نے دوسرا بم پورے ہال میں اچھال کر جمی لائیڈ کے فرار کی دونوں راہیں مسدود کر دیں۔

ہال کے قریب ہی لیٹے لیٹے قدموں پر کھڑا ہوا ہی تھا کہ ایک بند کھڑکی کے شیشے کو توڑتا ہوا ایک فائر ہوا۔ اس بار بھی میں بال بال بچا۔ میں نے جنون اور غصے کے عالم میں یکے بعد دیگرے کئی گولیاں اس سمت کی کھڑکیوں میں اتار دیں۔ بھاگتے ہوئے میں نے ذرا آگے ایک اور بند کھڑکی پر دو فائر کرنے چاہے لیکن ایک فائر کے بعد پستول میں صرف کھٹکا چل کر رہ گیا۔

میگزین خالی ہو چکا تھا لیکن میرے پاس اسے لوڈ کرنے کے لیے وقت نہیں تھا۔ میں نے خالی میگزین زمین پر پھینک کر بھرا ہوا میگزین لوڈ کیا اور بدستور روشن کار کی سمت جمی لائیڈ کو ہوش آنے سے پہلے عقبی راستے پر بھی شعلوں کی دیوار کھڑی کر کے اس ننگ انسانیت کے فرار کا ہر راستہ مسدود کر دینا چاہتا تھا۔

پچھلا دروازہ اس وقت تک بند تھا۔ آتش گیر بم کے پہلے دھماکے نے دروازے کے چیتھڑے اڑا دیے تھے اور آخری بم میں نے شعلوں کے درمیان اس خلا سے اندر اچھال دیا اور وہاں بھی آگ ہی آگ پھیل گئی۔

اندر سے اکا دکا فائروں کی آواز آ رہی تھی۔ شاید جمی لائیڈ اندازہ لگا کر میری تلاش میں گولیاں برسا رہا تھا۔ میرے پستول کے میگزین میں ابھی پوری آٹھ گولیاں موجود تھیں۔ میں جمی لائیڈ کو دہشت زدہ کرنے کی نیت سے ایک سرے سے کھڑکیوں پر فائر کرتا چلا گیا۔

مجھے اندازہ تھا کہ اندر جی لائینڈر کے علاوہ اور لوگ بھی آگ اور دھوئیں میں گھرے ہوئے تھے لیکن اس وقت دوسروں کی زندگیاں بچانے کے چکر میں جی لائینڈر کو فرار کا موقع نہیں دے سکتا تھا۔

جونہی میں نے نئے میگزین لیا سے آٹھویں گولی فائر کی اچانک ایک کھڑکی کا پٹ کھلا اور شعلوں سے گھرے ہوئے کمرے کے اندر سے جی لائینڈر اس خلا سے نمودار ہوتا نظر آیا۔ اس کی پیشانی خون سے رنگین ہو رہی تھی۔ میں نے غیر ارادی طور پر پستول اس کی طرف اٹھا کر ٹریگر دبا دیا لیکن کھٹ کی آواز ہو کر رہ گئی۔ دوسرا میگزین بھی خالی ہو گیا تھا۔

میں نے پوری قوت سے خالی پستول کھڑکی سے کودتے ہوئے جی لائینڈر پر دے مارا جو اس کے بائیں پہلو پر پڑا۔ وہ کسی بیٹھے کی طرح اذیت سے کراہ کر رہ گیا۔ اس کے قدم زمین سے لگے تو میں اس کے استقبال کے لیے پوری طرح تیار تھا۔ اس نے پلٹ کر ایک بار نفرت، خوف اور دہشت سے پھٹی ہوئی آنکھوں سے میری طرف دیکھا۔ اس کا بگڑا ہوا چہرہ اور زخمی پیشانی دیکھ کر میرے اندر سویا ہوا درندہ بیدار ہو گیا لیکن جی لائینڈر نے مجھ سے دست بدست مقابلہ کرنے کے بجائے اچانک احاطے کی عقبی دیوار کی طرف دوڑ لگا دی۔ شاید وہ بھی نہتا ہو گیا تھا۔

میں چند ثانیوں تک اپنی جگہ ساکت کھڑا رہا کیونکہ عقبی دیوار میں نکاسی کا کوئی راستہ نہیں تھا لیکن اسے دیوار پر چڑھتے دیکھ کر مجھے ہوش آیا اور میں بھی اس کے پیچھے ہو لیا۔ شاید میں اس کی ٹانگ پکڑ کر اسے دیوار سے نیچے گھسیٹ لانے میں کامیاب ہو جاتا لیکن اسی لمحے ایک ہولناک دھماکے سے زمین لرز اٹھی اور میرا توازن خراب ہو گیا۔

شاید جی لائینڈر کی جلتی ہوئی کار کی ٹنکی دھماکے سے پھٹ گئی تھی۔ فضا میں فائر بریگیڈ اور پولیس کاروں کے تیز سائرنوں کا شور سنائی دینے لگا تھا۔ اس لیے میں اس جلتے ہوئے جہنم میں زیادہ دیر تک موجود نہیں رہ سکتا تھا۔ سامنے والے راستے سے نکلنا خطرناک تھا۔ اس لیے میں نے بھی عقبی دیوار پھلانگنے کا فیصلہ کر لیا۔ وہ راستہ استعمال کر کے میں بھاگتے ہوئے جی لائینڈر کو زیر کرنے کی ایک آخری کوشش اور کر سکتا تھا۔

میں دوسری طرف کودا تو اندھیرے راستے میں دور دور تک جی لائینڈر کا کہیں پتا نہیں تھا۔ لمحہ بھر کے لیے میں چکرا کر رہ گیا کہ اسے زمین کھا گئی تھی یا آسمان نگل گیا تھا۔ اس کے غائب ہونے کی ایک ہی صورت ہو سکتی تھی کہ وہ گیسٹ ہاؤس سے باہر نکل کر برابر والے کسی مکان میں گھس گیا ہو لیکن وہ نہتا اور زخمی تھا۔ اس لیے ایسا کوئی خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔

پھر تاروں بھرے آسمان کی چھاؤں میں میری نگاہ اس پر پڑ ہی گئی۔ وہ مکانات کی دیواروں سے تیس چالیس گز دور ایک کچے برساتی نالے میں اتر گیا تھا اور پوری قوت سے دوڑ رہا تھا۔

اسے دیکھتے ہی میرے بدن میں توانائی کی نئی لہر دوڑ گئی اور میں نے بھی اس کے تعاقب میں دوڑ لگا دی۔ اس وقت مجھے افسوس ہو رہا تھا کہ میں نے خالی پستول جی لائینڈر پر کھینچ مارا۔ ہوتا تو اس وقت اطمینان سے اسے دوبارہ لوڈ کر کے اس مغرور بھیڑیے کو بہ آسانی جہنم واصل کر سکتا تھا۔ میرے پاس اس وقت صرف ہیم گن رہ گئی تھی جس کی رینج ناکافی تھی۔ اگر میں کسی طرح اس کے قریب پہنچ جاتا تو اسے بہ آسانی ہیم گن کی مہلک شعاعوں کا نشانہ بنا سکتا تھا۔

نالے کی ریتیلی تہ میں دوڑنا میرے لیے دشوار ہو رہا تھا۔ جی لائینڈر نے مجھے اپنے تعاقب میں آتے دیکھ لیا تھا۔ وہ زخمی تھا اور نفسیاتی طور پر اس وقت مضطرب بھی۔ اس لیے اس نے پلٹ کر مجھ سے بھڑنے کا کوئی خطرہ مول نہیں لیا بلکہ سر دھڑ کی بازی لگا کر اس ویران نالے میں دوڑنا شروع کر دیا تھا۔

میں بھی پوری قوت سے دوڑ رہا تھا لیکن مسلسل بڑھتے ہوئے درمیانی فاصلے کی بنا پر میں نے اندازہ لگا لیا کہ میری یہ جدوجہد بے سود تھی کیونکہ میں دوڑنے میں جی لائینڈر کا مقابلہ نہیں کر سکتا تھا۔ میں نے بری طرح ہانپتے ہوئے ہاتھ پیر ڈھیلے چھوڑ دیے اور رفتار ختم ہوتے ہی تھکے ہوئے انداز میں نالے کی ٹھنڈی ٹھنڈی ریت پر بیٹھ گیا۔

پیچھے کافی فاصلے پر گیسٹ ہاؤس کی دو منزلہ عمارت سے اس وقت فلک بوس شعلے اور کثیف دھوئیں کے گہرے بادل اٹھ رہے تھے۔

میرا سینہ کسی لوہار کی دھونکنی کی طرح چل رہا تھا۔ دل کنپٹیوں میں دھڑک رہا تھا۔ نگاہوں کے سامنے رنگ برنگے گنجان دائرے رقصاں تھے اور ذہن پر ایک لامتناہی سناٹا، ایک بیکراں سکوت طاری تھا جیسے سوچنے سمجھنے کی ہر صلاحیت سلب ہو کر رہ گئی ہو۔ میں کافی دیر تک وہاں یوں ہی بیٹھا ہانپتا رہا۔ رفتہ رفتہ میرا ذہن صاف ہوا تو مجھے احساس ہوا کہ وہ جنگ میں نے جوش اور جنون میں ہار دی تھی جب کہ جی لائینڈر آخری لمحے تک اپنے ہوش و حواس برقرار رکھ کر وہ معرکہ جیت گیا تھا۔

آخری لمحات میں بھی وہ اندر آگ اور دھوئیں میں گھرا ہونے کے باوجود میرے دوسرے راؤنڈ کا منتظر رہا تھا اور ٹھیک آٹھواں فائر ہوتے ہی پھرتی کے ساتھ کھڑکی سے باہر نکلا تھا کہ مجھے نیا میگزین ڈالنے یا پرانا میگزین دوبارہ لوڈ کرنے کی مہلت دیے بغیر مجھ پر ٹوٹ پڑے اور میں نے اپنا خالی پستول اس پر پھینک کر اس کا کام آسان کر دیا۔

وہ کمپیوٹرائزڈ ٹرانسمیٹر اور بے شمار دوسری جدید ترین آلات کی مدد سے ہیروئن اور اسلحے کی تجارت اور جرائم کی دنیا کے ایک

وہ میری زندگی کا عجیب ترین دن تھا جب میں نے ایک بڑی خوشی خبری سننے کے ساتھ ساتھ اپنے دل پر ایک گہرا گھاؤ بھی کھایا تھا۔ پاکستان میں کراچی میرا شہر تھا۔ لاہور میں میرے گھر والوں نے مجھے ٹھکرا دیا تو کراچی کی نرم اور شفیق آغوش نے بڑی محبت سے مجھے اپنا لیا تھا

یہ شہر بھی دنیا کا عجیب شہر ہے کہ اپنے بیگانوں سب کو اپنی وسعتوں میں کہیں نہ کہیں جذب کر لیتا ہے۔ وسیع و عریض بنگلوں اور بلند و بالا عمارتوں سے لے کر فٹ پاتھوں اور گندی نالیوں کے کنارے تک ہر وقت نئے آنے والوں کا انتظار کرتے رہتے ہیں۔ یہ آنے والے کی جیب اور قسمت پر منحصر ہے کہ وہ شہر کے کس گوشے میں بستا ہے اور میرا یار جہانگیر اسی شہر کی ایک آسودہ بستی میں رہ کر ہیروئن کا کاروبار چلا رہا تھا اسی سے مجھے خبر ملی تھی کہ میری عنبر الدین فیروز زندگی کے غول کو سپاکر رہی ہوئی۔ آخر کار بخیر و عافیت میرے شہر کی فصیل میں پہنچ گئی تھی جہاں وہ ہر طرح سے محفوظ اور مامون تھی لیکن اسی کے ساتھ میرا ازلی رقیب اور حریف جی لائیڈ سلطان شاہ کو موت کے گھاٹ اتارنے میں کامیاب ہو گیا تھا۔ سلطان شاہ کی المناک موت کے اندیشوں نے عنبر الدین کی بازیابی کی خوشی کو نگل لیا تھا۔ اس وقت مجھے احساس ہو رہا تھا کہ محبت انسان کو کسی سے بھی ہو سکتی ہے۔ یہ پاکیزہ جذبہ جنس اور صورت کا ذرا بھی محتاج نہیں ایسا نہ ہوتا تو ایک ہم نفس دوست اور ساتھی کا صدمہ عنبر الدین کی بازیابی کی بے حساب خوشی پر کسی طرح غالب نہیں آ سکتا تھا۔

فون پر جہانگیر سے گفتگو کے فوراً بعد میرے ذہن میں اس امکان نے جنم لیا تھا کہ مارسیلز میں وہ میری آخری رات تھی۔ نلورا کے گیسٹ ہاؤس میں جی لائیڈ سے معرکے کے بعد میں شی اور جی لائیڈ کے حواریوں پر لعنت بھیج کر پاکستان روانہ ہو جاتا جہاں دنیا کی نادیدہ زنجیروں کی اسیر عنبر الدین میرے انتظار میں بے تابی سے دن گزار رہی تھی لیکن جی لائیڈ بہت عیار اور مکار شخص تھا۔ اس نے نہایت آسانی کے ساتھ میرے تمام اندازوں کو مات دے دی تھی اور کسی چکنی مچھلی کی طرح زندہ بچتے ہوئے صاف نکل گیا تھا۔ اس کی خوبی یہ تھی کہ اس پر اچانک اور ناگہانی ایک افتاد نازل ہوئی تھی مگر وہ اپنی حاضر دماغی کی بنا پر اس ہولناک صورت حال سے بچ نکلا تھا جب کہ ہم پیشگی تیاریوں اور منصوبہ بندی کے باوجود اسے ٹھکانے لگانے میں کامیاب نہیں

ہو سکے تھے۔ وہ زندہ تھا اور زخم کھائے ہوئے سانپ کی طرح مجھ پر کسی بھی وقت مہلک وار کر سکتا تھا۔

ونیزا کے ہمراہ جی لائیڈ کی ٹیم یکجتر نام سٹر پر کار میں سینٹ فرانسس کے علاقے سے فرار ہوتے ہوئے میں نے پرونو اشمٹ کی موجودگی سے انکار کر کے جی لائیڈ کو یہ تاثر دینا چاہا تھا کہ وہ مجھے اپنے جال میں پھانس کر سٹر پر کے ساتھ دھماکے میں اڑانے میں کامیاب ہو گیا تھا۔ اس تاثر کے بعد وہ یقینی طور پر کم از کم اس وقت تک مجھے چھوڑ دیتا جب تک کار کے دھماکے سے ملنے والی لوتھڑے ہڑیوں کی لاش کی صورت میں نہ پہچان لیے جاتے مگر نلورا کے گیسٹ ہاؤس میں مجھے دیکھتے ہی اس کی غلط فہمی دور ہو گئی تھی اور اب وہ کبھی بھی نئے پوری قوت کے ساتھ کسی سمت سے بے خبری میں مجھ پر وار کر سکتا تھا اس لیے مجھے بہت زیادہ محتاط رہنے کی ضرورت تھی۔

گیسٹ ہاؤس میں ہونے والے بھیانک تصادم میں میں نے بہت کچھ گنوایا تھا لیکن غنیمت یہ تھا کہ جی لائیڈ کی گن پوسٹ کی فروخت سے حاصل ہونے والی رقم کا بیشتر حصہ میری پشت پر بندھے ہوئے تھیلے میں موجود تھا جس کے سہارے میں بہت سی سہولتیں خرید سکتا تھا۔

چلتے چلتے مجھے خیال آیا کہ جی لائیڈ کی حالت بہت ابتر تھی۔ سر یا پیشانی کے کسی زخم سے بہنے والے خون نے اس کا چہرہ رنگین کیا ہوا تھا۔ میرے خالی پستول کی آخری ضرب نے آخر میں اس کی پنڈلی بھی زخمی کر دی تھی۔ اس کا لباس آگ دھوئیں اور خون کے دھبوں سے آلودہ تھا۔ اس حالت میں وہ خشک نالے میں تو چھپ سکتا تھا لیکن کسی بھی آبادی کا رخ کرنے کی ہمت نہیں کر سکتا تھا جہاں سے اس کے لیے کوئی سواری پکڑ کر اپنے ٹھکانے پر پہنچنا ممکن ہو۔ یہ خیال آتے ہی غیر ارادی طور پر میرے ہاتھ اپنے چہرے پر چلے گئے لیکن وہاں کوئی غیر معمولی جغرافیائی تبدیلی رونما نہیں ہوئی تھی۔ اس وقت مجھے اپنی حماقت پر غصہ آیا کہ میں نے تھکے ہوئے انداز میں ٹھنڈی ریت پر بیٹھ کر کافی وقت ضائع کر دیا تھا

وہ خشک برساتی نالہ جی لائیڈ کے لیے لاکھ محفوظ سہی لیکن اُسے کہیں نہ کہیں ختم ہونا تھا جس کے بعد جی لائیڈ کو ترک کرنے کے بارے میں سوچنا پڑتا۔ اگر میں تیز رفتاری کے ساتھ بھی اپنی پیش قدمی جاری رکھتا تو کہیں نہ کہیں اس کو دوبارہ گھیر سکتا تھا۔ تھوڑی دیر میں میری رفتار تیز ہو گئی۔ مجھے اس بات کا اطمینان تھا کہ اگر میں ہوتا تو ہو چکا ہوتا

زخمی لائینل بھی خالی ہاتھ تھا۔ اس سے دوبارہ سامنا ہوتا تو وہی حریف غالب آسکتا تھا جو زیادہ شہ زور ہوتا۔ جمی لائنڈ نے میرے مقابلے سے فرار ہو کر لوزنا بھی عاؤ۔ مجھے اپنی بالادستی کا احساس دلا دیا تھا اور پوری سچویشن کا صحیح اندازہ ہوتے ہی میں اس سے ایک بار پھر ٹکرانے کے لیے بے چین ہو گیا تھا۔ یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے جمی لائنڈ کو ہمیشہ کے لیے سر نگوں کرنا رفتہ رفتہ میرے لیے اپنی انا کا مسئلہ بنتا جا رہا تھا جسے نظر انداز کرنا میرے بس سے باہر تھا۔

نالے کا رخ رفتہ رفتہ آبادی سے دور ہوتا جا رہا تھا۔ گیسٹ ہاؤس کی عقبی دیوار نالے سے چند گز دور تھی۔ مگر اب دھند میں مکانات اپنے فاصلے کی وجہ سے معدوم ہو کر رہ گئے تھے۔ بند کھڑکیوں کے شیشوں سے نظر آنے والی کمزور روشنیوں سے ہی یہ اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ میرے بائیں طرف ابھی بھی گنجان آبادی کا سلسلہ موجود تھا۔

پھر یکایک میرے کانوں میں ایک مانوس سی آواز آئی، میرے بدن میں خوف کی سرد لہر سرایت کر گئی، قدم زمین میں گڑ کر رہ گئے اور میں غیر ارادی طور پر نالے میں آگے کی طرف بڑھتے ہوئے مٹی کے ایک ٹیلے کی اوٹ میں ہو گیا۔

اس امر میں کسی شبے کی گنجائش نہیں تھی کہ وہ کسی ہیلی کاپٹر کے انجن کا شور تھا جو تیزی سے قریب آتا جا رہا تھا۔ میں نے آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر گہرے، آلود، تاریک آسمان میں ہر طرف دیکھا لیکن اس شیطنی آسیب کی نشان دہی میں کامیاب نہ ہو سکا۔ وہ شاید تمام روشنیاں بجھا کر ان اطراف میں پرواز کر رہا تھا پھر اس کی آواز پر کان لگانے سے اندازہ ہوا کہ ہیلی کاپٹر کا ہوا باز گہرا اور تاریکی سے جنم لینے والے خطرات کی پروا کیے بغیر خاصی نیچی پرواز کر رہا تھا۔

غالباً گیسٹ ہاؤس کی عمارت میں آتش زدگی، بارودی دھماکوں اور فائرنگ کے بعد پولیس کے محکمے کے جو افسران جلتی واردات پر پہنچے وہ بہت زیادہ مستعد اور ذہین تھے۔ تماشائیوں اور پڑوسیوں نے گیسٹ ہاؤس سے کسی کو باہر نکلتے ہوئے نہیں دیکھا تھا لہٰذا ان افسران نے عمارت کا سرسری جائزہ لیتے ہی نتیجہ اخذ کر لیا تھا کہ ملزم عقبی دیوار پھاند کر اس برساتی نالے کے ذریعے فرار ہوئے ہوں گے۔ اسی وجہ سے انھوں نے ذرا بھی مہلت دیے بغیر پولیس کے محکمے کو حرکت میں لا دیا تھا جس کے نتیجے میں محکمۂ پولیس کا ہیلی کاپٹر اس خشک برساتی نالے پر نیچی پرواز کر کے فرار ہونے والوں کو تلاش کر رہا تھا۔ اس ہیلی کاپٹر میں کسی روشنی کا نہ ہونا تعجب خیز ہی نہیں بلکہ ہوابازی کی مبادیات کے منافی تھا۔ گہرا اور اندھیرے میں ہیلی کاپٹر کسی بدترین حادثے کا شکار ہو سکتا تھا لیکن میرے ذہن نے فوراً ہی اس سوال کا جواب بھی تلاش کر لیا۔ اس وقت میں پاکستان میں نہیں بلکہ فرانس میں تھا جہاں مجرموں کے ساتھ ساتھ پولیس کا محکمہ بھی جدید ترین ہتھیاروں اور سہولتوں سے لیس تھا عین ممکن تھا کہ ہیلی کاپٹر کے عملے کے پاس اندھیرے میں دور تک دیکھنے والی خصوصی عسکری عینکیں موجود ہوں جن کی مدد سے وہ نالے کی پوری سمت کا مشاہدہ کر رہے ہوں۔

پلک جھپکتے میں وہ سارے خیالات میرے ذہن میں آ کر گزر گئے۔ اسی دوران میں نادیدہ ہیلی کاپٹر کے انجن اور پنکھوں کا جھنجھنا دار شور اور قریب آ گیا تھا پھر اچانک ہی فضا میں نگاہوں کو خیرہ کر دینے والی ایک تیز سرچ لائٹ روشن ہوئی جس کا رخ زمین کی طرف تھا اور وہ آہستہ آہستہ زاویہ بھی بدل رہی تھی۔

میرے لیے وہ صورت حال لرزہ خیز تھی۔ میں جہاں موجود تھا، وہ جگہ غیر محفوظ تھی۔ سرچ لائٹ کا رخ بدلتے ہی ہیلی کاپٹر سے میرا دیکھ لیا جانا یقینی تھا لیکن میں وہاں سے بھاگ کر کہیں اور بھی نہیں جا سکتا تھا۔ میں روشنی کے اس متحرک مخروط پر نظر رکھے جمائے اپنی جگہ چوکنا بیٹھا ہوا تھا۔ ہیلی کاپٹر والے اگر اس سرچ لائٹ کو تھوڑے سے بائیں طرف گھمانے کا ارادہ کر لیتے تو میں ان کی نظروں میں آ سکتا تھا۔ اس وقت میری حالت بھی ایسے خوف زدہ چوہے جیسی ہو رہی تھی جسے چاروں طرف سے خونخوار بھیڑیوں نے گھیر رکھا ہو۔ مجھے محسوس ہو رہا تھا کہ میری لمحہ بھر کی غفلت اس وقت میرے لیے زندگی بھر کا ناقابل برداشت عذاب بن سکتی تھی۔

فضا میں کسی انسان کے چلانے کی آواز سن کر میں چونکا غیر ارادی طور پر میری نگاہیں سرچ لائٹ سے ہٹ کر انسانی آواز کے تعاقب میں لگ گئیں اور بے اختیار میرے منہ سے اطمینان کا ایک سانس آزاد ہو گیا۔ وہ انسانی ہیولا میری نگاہوں کے لیے اجنبی نہیں تھا۔

تاریکی سے جمی لائینڈ لسن گرداآ بھر نمودار ہوا تھا اور فریج میں کچھ چلاتے ہوئے دوڑ کر سرچ لائٹ کی زمین پر پڑنے والی روشنی کی زد میں پہنچا جا رہا تھا۔ میرے ذہن پر چڑھے ہوئے پردے یک بیک سمٹ گئے۔

وہ پولیس ہیلی کاپٹر نہیں تھا۔ نہ اس کے عملے کے پاس اندھیرے میں دور تک دیکھنے والی عسکری عینکیں موجود تھیں بلکہ وہ بستی کی مقامی تنظیم کے آدمی تھے جو نالوں کے محافظوں سے چوری چھپے اپنے زخمی باس کو اس خشک برساتی نالے

سے نکال لے جانے کے لیے آئے تھے۔ اسی لیے انھوں نے ہیلی کاپٹر کی روشنیاں گل کر رکھی تھیں اور وقفے وقفے سے سرچ لائٹ سے تلاش اور اشاروں کا کام لے رہے تھے۔ جیسے پہچان کر زخمی جمی لائیسٹر آخر کار اپنے بھٹ سے باہر نکل پڑا تھا تاکہ ہیلی کاپٹر کی مدد سے کسی کی نظروں میں آئے بغیر وہاں سے فرار ہو سکے۔

اس صورت حال کا اندازہ لگاتے ہی مجھے یقین ہو گیا تھا کہ گیٹ ماؤس کے معرکے میں میری طرح اضطرار اور ہیجان کے باعث جمی لائیڈ زخمی ضرور ہو گیا تھا لیکن اس کے قبضے میں کوئی طاقت ور جیبی ٹرانسمیٹر یقیناً رہ گیا تھا جس کے ذریعے اس نے مارسیلز میں کسی نہ کسی وفادار سے اپنے لیے ہیلی کاپٹر کی مدد طلب کی تھی لیکن وہ جس مجنونانہ انداز میں چیختا اور ہاتھ لہراتا ہوا خشک ریت پر متحرک روشنی کی چادر کی طرف دوڑ رہا تھا اس سے پتا چل رہا تھا کہ جمی لائیڈ کا ٹرانسمیٹر کے ذریعے ہیلی کاپٹر سے کوئی رابطہ نہیں تھا۔

جوں ہی وہ دوڑتا ہوا روشنی کی زد میں آیا میں نے دیکھا کہ اس نے اپنے چہرے پر سیاہ نقاب چڑھایا ہوا تھا جس کا مطلب تھا کہ ہیلی کاپٹر والوں کے لیے جمی لائیڈ کے چہرے میں وہ ایک اجنبی شخص ہوتا۔ سیاہ نقاب لگا کر ہی وہ آئی کے دو سکوں کے ذریعے وہ اپنی شناخت سپر آئی مین کے طور پر کرا سکتا تھا۔

جمی لائیڈ کے چہرے پر نقاب دریافت کرتے ہی پوری صورت حال روز روشن کی طرح مجھ پر عیاں ہو گئی تھی۔ نہ وہ ہیلی کاپٹر والوں کو جانتا تھا نہ وہ اسے، اس کی اصلی صورت میں پہچانتے تھے۔ انھیں تو شاید خشک برساتی نالے سے اپنے سپر آئی مین کو صحیح سلامت نکال لے جانا تھا جس کی پہچان صرف اور صرف دو طلائی سکوں پر مشتمل تھی جن پر جانفری سے انسانی آنکھ کھلی ہوئی تھی۔

اس وقت میرے سامنے دو ہی راستے تھے۔ جمی لائیڈ کو ہلاک کر کے اس کی نقاب اور سکوں پر قبضہ کرتا اور اس کا روپ دھار کر ہیلی کاپٹر والوں کی مدد سے وہاں سے فرار ہو جاتا لیکن اسلحے کے بغیر وہ کام بہت کٹھن ثابت ہوتا۔ جمی لائیڈ زخم خوردہ ضرور تھا لیکن یہ حقیقت تھی کہ وہ بے پناہ تجربے اور قوت کا مالک تھا۔ اسے زیر کرنے والے کو دانتوں پسینہ آجانا لازمی تھا۔

دو بدو مقابلے کے طول کھینچنے کی صورت میں ہیلی کاپٹر والے بھی نیچے دو افراد کو لڑتے دیکھ کر اندازہ لگا سکتے تھے کہ ان میں سے ایک ان کا سپر آئی مین اور دوسرا اس کا حریف تھا جسے

کی شناخت کو دیکھتے ہوئے وہ ہیلی کاپٹر لینڈ کرا سکتے تھے یا اوپر سے ایک دو آدمی سپر آئی مین کی مدد کے لیے نیچے کود سکتے تھے۔ میرے لیے وہ دونوں ہی صورتیں مہلک ثابت ہو سکتی تھیں۔ سب سے بہتر راہ یہ ہو سکتی تھی کہ ہیلی کاپٹر والوں کو کچھ سوچنے کا موقع دیے بغیر جمی لائیڈ کو آناً فاناً میں ذرا سے پیرا اس کی جگہ لے لی جائے اور اس کی جگہ مجھے ہیلی کاپٹر پر سوار ہونے کا موقع مل جائے۔ اسے ہلاک کرنے کی کوئی بھی کوشش کامیاب یا ناکام تو بعد میں ہوتی، اس سے پہلے ہی میرے لیے بھیانک خطرات پیدا ہو جاتے جن سے بچنا کسی بھی طرح ممکن نہ ہوتا اس لیے وقتی طور پر جمی لائیڈ کو بھول کر مجھے اپنی کھال بچانی تھی۔

ہیلی کاپٹر والوں نے سرچ لائٹ کی تیز روشنی کی زد میں آتے ہوئے جمی لائیڈ کو دیکھ لیا تھا کیونکہ پرواز کرتے ہوئے جمی لائیڈ کو اندھیرے میں چھوڑ کر ہیلی کاپٹر تیزی کے ساتھ قلابے اوپر اٹھ کر ایک بڑے دائرے کی صورت میں بائیں طرف مڑا تھا۔ شاید وہ یو ٹرن چکر کاٹ کر ہیلی کاپٹر کو بہتر پوزیشن میں جمی لائیڈ کے قریب لانا چاہ رہے تھے۔

جمی لائیڈ کا نقاب پوش انسانی ہیولا ایک بار پھر گھور آلود اندھیرے میں معدوم ہو کر رہ گیا تھا۔ وہ صورت حال صرف چند لمحوں کے لیے برقرار رہنا تھی اتنی دیر میں ہیلی کاپٹر اپنا چکر پورا کر کے دوبارہ اس علاقے کو منور کر دیتا۔ مجھے جمی لائیڈ کی پوزیشن کا اندازہ تھا لہٰذا میں نے پوری قوت کے ساتھ اس کی طرف دوڑ لگا دی۔

ریت جو جمی لائیڈ کے تعاقب کے وقت میری دشمن پوری طرح اثر انداز ہوئی تھی، اس وقت میری مددگار بن گئی تھی۔ ریت کے اس نرم قالین پر میرے قدموں کی آواز نہ ہونے کے برابر تھی۔ پھر میں نے تاریکی میں جمی لائیڈ کی آواز سنی۔ وہ تاریکی میں خود کو تنہا اور محفوظ سمجھتے ہوئے فرنچ زبان میں غالباً ٹرانسمیٹر پر کسی سے رابطہ قائم کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔ اس کی ۔۔۔ اور ہذیانی ۔۔۔ سے عاری آواز میں اس وقت جھنجلاہٹ کا عنصر بہت غیر فطری محسوس ہو رہا تھا۔

جب تاریکی میں اس کا ہیولا نظر آیا تو میرا دل خوشی سے اچھل پڑا۔ اس وقت میرے ستارے واقعی یاوری کر رہے تھے کیونکہ نقاب پوش جمی لائیڈ کی پشت میری جانب تھی اور وہ داہنے ہاتھ میں تھاما ہوا ٹرانسمیٹر منہ کے قریب لا کر اس میں مسلسل غرائے جا رہا تھا جب کہ دوسری طرف سے ہلکے سے ریڈیائی شور کے علاوہ کچھ نہیں سنائی دے رہا تھا۔

اس وقت پہلی بار میں نے اس کی زبان سے جیب کا نام سنا یعنی وہ ٹرانسمیٹر پر مارسیلز میں کسی کے آئی مین ۔۔۔

ٹیف یا ہیٹی سے بات کرنا چاہ رہا تھا۔ وہ ڈان ہرسیانو کے گروپ میں چیف کا ایک بے تکلف دوست تھا لیکن جمی لائیڈ یا سپر آئی مین کے نام سے اس کا سخت گیر سربراہ تھا جس سے چیف ہی کیا ہیٹی کا ہر کارندہ لرزتا تھا۔

میں نے ایک غیر محسوس لمحے کے لیے رُک کر اپنے گلے اور موڈ پر اپنے بدن کا توازن درست کیا اور پھر لوہے کی قوت سے اس پر ٹوٹ پڑا۔ ہیلی کاپٹر کی دُور ہوتی ہوئی آواز مجھے رُخ بدل کر قریب آتی ہوئی محسوس ہوئی مگر انھوں نے سرچ لائٹ گل کی ہوئی تھی۔ میرے پاس بالکل بھی وقت نہیں تھا۔ میں نے ایک واضح ارادے اور تیاری کے ساتھ حملہ کیا تھا جب کہ جمی لائیڈ بے خبر اور قدرے مطمئن تھا اسی لیے پہلے دونوں ہی لمحے پار آور ثابت ہوئے۔ جھولوں کے تصادم کے ساتھ ہی میں نے دائیں ہاتھ سے جھپٹا مار کر اس سے ٹرانسمیٹر چھین لیا اور بائیں ہاتھ سے اس کے چہرے سے سر تک منڈھا ہوا نائیلون کا غلاف نما نقاب مٹھی میں جکڑ لیا۔

جمی لائیڈ نے جھکائی دے کر نکل جانے کی کوشش کی میں خود بھی اپنے مخصوص مقاصد کے تحت اس سے زیادہ مار دھاڑ میں اُلجھنا نہیں چاہتا تھا اس لیے ٹرانسمیٹر اور نقاب میرے قبضے میں آ گیا اور جمی لائیڈ دُور جا کھڑا ہوا۔

”میں تمھیں فنا کر دوں گا۔“ وہ چیخ کر بھاری اور ٹھہرے لہجے میں بولا۔ ”میرے غضب آنے والوں کو مرنے کے بعد زمین کی گود تک میسر نہیں ہوتی۔ اس وقت تمھاری شامت ہی تمھیں ادھر لائی ہے۔“

”ضرور لائی ہو گی۔“ میں نے اپنے دل کی بے حساب دھڑکنوں کی پروا کیے بغیر بے خوفی کے ساتھ کہا۔ ”مجھے ذرا احتیاط سے فنا کرنا کیونکہ اب میں جمی لائیڈ ہوں اور تم میرے جانی دشمن.....“ اپنی بات مکمل کرنے سے پہلے ہی میں نے پھرتی کے ساتھ وہ چست، مضبوط اور لچک دار نقاب اپنے سر سے گردن تک چڑھا لیا جو کچھ دیر پہلے جمی لائیڈ کے چہرے پر تھا۔

وہ صورتِ حال کی نزاکت بھانپ گیا اور پھر پھٹ پڑا۔ اس کی زد سے بچتے بچتے بھی اس کا ایک گھونسا میرا بایاں بازو سہلا گیا۔

”کمینہ مجرموں کی طرح مار دھاڑ کے بجائے میری بات پر سنجیدگی سے غور کرو۔“ میں نے ایک بار اسی کی کہی ہوئی بات دہراتے ہوئے کہا۔ ”ہیلی کاپٹر آنے والا ہے۔ میں آئی مین ہوں اور انسانی سپر آئی مین ہونے کا دعویٰ کر سکتا ہوں کیونکہ تم ایک بے ایمان آئی مین ہو۔ تم نے دھوکے سے میری ایک ملبوس آئی چھین لی ہے۔ تمھارے آدمی نقاب سے محروم ہوتے ہی میرے اشارے پر تمھارے ہاتھ پیر توڑ کر رکھ دیں گے اور تم کبھی اپنی حیثیت کا یقین نہ دلا سکو گے۔“

”یہ نہیں ہو سکتا۔“ وہ جھلاتے ہوئے لہجے میں غرایا۔ ”میں سپر آئی مین ہوں۔“

”زیادہ سے زیادہ تمھارے آدمی ہم دونوں کو ہیلی کاپٹر میں ڈال کر لے جائیں گے اور وہاں چیف ڈارلنگٹن گواہی دے گا کہ تم ڈان ہرسیانو نامی ایک گھٹیا دلال ہو، جو ڈکیتی کی آڑ میں اس کی اسٹینوسس نامی اشتوپن کو لے اُڑے تھے جب تک تم دوسروں کے ساتھ اپنے روایتی رُوپ میں سامنے نہ آؤ تمھیں کوئی جمی لائیڈ تسلیم نہیں کرے گا۔ بے نشان ناموں کے جہاں بہت سے فائدے ہیں وہاں بعض نقصانات بھی ہیں۔ فی الحال یہ بازی تم ہار چکے ہو۔ افسوس بس اتنا ہے کہ میں غیر مسلح ہوں اور تمھیں جہنم واصل نہیں کر سکتا۔“

”تم ایک گھنٹے سے زیادہ یہ سوانگ نہ رچا سکو گے۔“ وہ تھوڑے توقف کے بعد بولا۔ ”میرے وسائل تمھارے تصور سے کہیں زیادہ اور لامحدود ہیں۔ ایک نقاب اور ملبوس آئی کے سہارے تم میری جگہ نہیں لے سکتے۔ اندرونی اور مقامی معاملات سے تمھاری بے خبری چیف سے زیادہ دیر تک پوشیدہ نہ رہ سکے گی اور میں وہیں تمھارے لیے [illegible] تیار کرا دوں گا۔“

”مجھے تو بس ہتھوڑوں کی بالادستی درکار ہے۔“ میں نے پُرسکون انداز میں اس کا مضحکہ اُڑاتے ہوئے کہا۔ ”میرے اشارے پر ہیلی کاپٹر سے آنے والے تمھاری ہڈیاں پسلیاں برابر کر کے رکھ دیں گے اور میں اُن کے ساتھ کہیں بھی نکل جاؤں گا۔“

اس وقت بے یقینی کی کوکھ سے جنم لینے والے پریشان کن اندیشے نے مجھے دہلایا ہوا تھا۔ میرے پاس بس اسی وقت تک مہلت تھی جب تک ہیلی کاپٹر واپس نہ لوٹ آتا۔

ہم دونوں ہی ایک دوسرے کے خون کے پیاسے تھے لیکن آمنے سامنے ہونے کے باوجود اپنی اپنی کمزوریوں سے پوری طرح باخبر تھے۔ میں ویسے تو ہر لحاظ سے کمزور پوزیشن اور خطرے میں تھا لیکن جمی لائیڈ کے مخصوص نقاب پر قابض ہو کر میں نے اس کی بساط بھی الٹ دی تھی۔ ہستی کا سارا دبدبہ اور نظام اس حقیقت کے گرد قائم تھا کہ اس کے سربراہ جمی لائیڈ کی کوئی صورت نہیں تھی۔ وہ محض ایک نام اور آواز بن کر ہزاروں بھانت بھانت کے مجرموں پر حکومت کر رہا تھا۔ میں اسے جتانا چاہ رہا تھا کہ اس کے لیے دو ہی راستے رہ گئے تھے۔ وہ [illegible]

نمودار ہونے سے پہلے خاموشی سے کسی طرف بھاگ نکلنا یا اپنی
ذات کے سحر اور طلسم کا راز افشا ہونے کی پروا کیے بغیر میری جیت کو
ہار میں بدل جاتا۔ یوں وہ معرکہ ایک بدترین اعصابی جنگ میں
تبدیل ہو کر رہ گیا تھا۔ اشاروں ہی اشاروں میں ہزاروں انسانوں
کی زندگی اور موت کا فیصلہ صادر کرنے والا جمی لائیڈ بھی
شش و پنج میں پڑا ہوا تھا اور فیصلہ نہیں کر پا رہا تھا کہ
اس کے لیے اپنی سلامتی زیادہ اہم تھی یا میری موت؟

میری کوشش یہ تھی کہ وہ میدان چھوڑ کر بھاگ جانے کے
بجائے مقابلے پر ڈٹا رہے۔ میں جانتا تھا کہ وہ نقاب کے
بغیر مر کر بھی جمی لائیڈ ہونے کا دعویٰ نہیں کر سکتا تھا۔ اس
طرح اس کی برسوں کی ساکھ پل بھر میں ختم ہو سکتی تھی۔ زیادہ
سے زیادہ وہ ایک سلور آئی دکھا کر آئی مین ہونے کا دعویٰ کر سکتا
تھا۔ اس طرح عملاً وہ میرے برابر ہو جاتا کیونکہ ایک سلور آئی
میرے پاس بھی تھی لیکن ایسی صورتِ حال رونما ہوتے ہی
اپنے نقاب کی بنا پر میں سپر آئی مین ہونے کا دعویٰ کر بیٹھتا
اور آنے والے ذرا سی محنت کے بعد جمی لائیڈ کی تحویل سے
دوسری سلور آئی برآمد کر کے میرے دعوے پر یقین کر بیٹھتے
جس کے بعد جمی لائیڈ کی گلوخلاصی مشکل ہو جاتی۔

گرد آلود اندھیرے میں جمی لائیڈ کی آنکھیں تو لیے کے
ڈھیلوں کی طرح چمک رہی تھیں اور وہ خاموش تھا۔ چند
ثانیوں کے بعد ایک گہری سانس کے ساتھ اس کی آواز ابھری۔
"ٹھیک ہے، اس بار تم جیت گئے۔ میں جا رہا ہوں لیکن یہ
یاد رکھنا کہ اب اگلی ملاقات پہ تم زندہ نہ رہ سکو گے۔ میں
نے اب معاملے کے بارے میں صحیح اندازہ لگا لیا ہے۔ تم میری توقع
سے کہیں زیادہ عیار اور موقع پرست ہو۔ اب تمہاری
رسی زیادہ دراز نہیں ہونے دی جائے گی۔ اس سے...."

"تم کہیں نہیں جا سکو گے مائی ڈیئر جمی!" میں نے
سلطان شاہ کا تصور کرتے ہوئے تلخ لہجے میں اس کی بات
کاٹ دی۔ "میرے ایک ساتھی کو بے دردی سے ہلاک کرنے
کے بعد تم اتنے اطمینان سے واپس نہیں جا سکتے۔"

میرے لہجے سے اس نے میرے تیوروں کا اندازہ لگا
لیا اور اچانک مخالف سمت میں دوڑ لگا دی۔ میں غیر ارادی طور پر
اس کے تعاقب میں لپکا لیکن پھر رک گیا کیونکہ اس ہیگڑے کی
رفتار کا مقابلہ کرنا میرے بس سے باہر تھا۔

ہیلی کاپٹر واپس لوٹ چکا تھا اور سرچ لائٹ سے
ٹیلے کی چوٹی کی پوری چوڑائی منور کرنے کے لیے اس بار قدرے
بلندی پر پرواز کر رہا تھا۔ میں سکون سے اپنی جگہ کھڑا آگے بڑھتی
ہوئی روشنی کی چادر کا انتظار کرتا رہا۔

بگڑتی ہوئی صورتِ حال اس حد تک میرے حق میں بدل
گئی تھی۔ جمی لائیڈ کے بھاگ جانے کے بعد نقاب کے ساتھ میں اب
تنہا کھڑا رہ گیا تھا۔ ہیلی کاپٹر والوں نے چوٹی پر چند ثانیوں کا
جائزہ لیے بغیر صرف اتنا دیکھا ہوگا کہ ٹیلے کی ویران چوٹی پر ایک
نقاب پوش ہاتھ میں ٹرانسمیٹر لیے انھیں اپنی طرف متوجہ کرنے
کی کوشش کر رہا تھا لہٰذا واپسی پر جمی لائیڈ کے بجائے مجھے نقاب
میں دیکھ کر انھیں صورتِ حال میں تبدیلی کا ذرا بھی احساس نہ ہوتا۔
وہ ہیلی کاپٹر وہیں معلق کر کے میرے لیے رسی سیڑھی گرا لیتے یا ہیلی کاپٹر
وہیں لینڈ کر لیتے۔ مجھے دیکھ لینے کے بعد ان کے آگے جانے
کا کوئی امکان نہیں تھا اس لیے جمی لائیڈ ان کی نظروں سے پوری
طرح محفوظ رہتا۔

مگر اس سے آگے میرا کام بہت کٹھن تھا۔ مجھے کچھ علم
نہیں تھا کہ ہیلی کاپٹر میں کتنے افراد تھے اور وہ کس حد تک میری
حیثیت سے مطلع ہوتے تھے۔ ان تمام نکات کا انحصار میری
اداکاری کی کامیابی پر منحصر تھا، جس کے لیے میں اندر ہی اندر خود کو
تیار کر رہا تھا۔

سرچ لائٹ کی تیز روشنی کے ساتھ ہی میں بُری طرح ریت
کے طوفان کی زد میں آ گیا تھا جو ہیلی کاپٹر کی پنکھڑیوں سے ریت
پر پڑنے والے دباؤ کی وجہ سے اُٹھ رہا تھا۔ مجھے دیکھتے ہی وہ
ہیلی کاپٹر فضا میں روک لیا گیا اور اسی لمحے اس فضائی مشین
کے پہلو سے ہوا میں بُری طرح لہراتا ہوا ایک موٹا رسہ نیچے پھیلنا
شروع ہوا جو تیز ہوا میں بُری طرح ڈول رہا تھا۔

میں ٹرانسمیٹر جیب میں ڈال کر اپنی آنکھوں کو فضا میں اُڑتی
ہوئی ریت کے ذرات سے بچاتا ہوا اس رسے کی طرف لپکا جو
تیزی کے ساتھ نیچے آ کر خود ہی فضا میں لہراتا ہوا میری زد میں آ گیا۔
میں نے مضبوطی کے ساتھ اسے تھام لیا۔ اوپر والے سرچ لائٹ کی
روشنی میں شاید میری حرکات کا جائزہ لے رہے تھے کیونکہ اسی لمحے
رسے کو ڈھیل دینی بند کر دی گئی۔ میں نے اپنے بدن کا بوجھ
دونوں ہاتھوں پر منتقل کر کے اندازہ لگایا کہ اوپر والوں نے رسہ روک
کر اس کا اوپری سرا کسی ہک میں پھنسا دیا تھا۔

ہیلی کاپٹر کے انجن کے کانوں کے پردے پھاڑ دینے والے
شور اور ہوا کے تیز جھکڑوں کے دباؤ میں میں نے کسی بندر کے سے
انداز میں چاروں ہاتھ پیر چلاتے اس رسے پر چڑھنا شروع
کر دیا۔ اس وقت میرے ذہن میں جمی لائیڈ کا خیال موجود تھا جو
اس تاریک ٹیلے میں کہیں روپوش تھا لیکن مجھے یقین تھا کہ وہ
مجھے کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا کیونکہ وہ غیر مسلح تھا۔

اس لمحے پہلی بار میرے ذہن میں کھٹکا ہوا اور میں دل ہی
دل میں خود پر لعنت بھیجنے لگا۔ میں اپنا خالی پستول پھینک چکا

میں پھینک آیا تھا لیکن بالکل ہی نہتا نہیں تھا۔ لورستان کے ساتھ اسلحے کی خریداری کے بعد ہیم گن قسم کے تھیلے میں رکھ دی گئی تھی اور وہ تھیلا میری پشت پر کسا ہوا تھا۔ وہ کمبخت مجھے پہلے متوجہ ہو جاتا تو کسی بھی لمحے تھیلے میں سے ہیم گن نکال کر میں بازی پر نہ صرف اپنی بالادستی قائم کر سکتا تھا بلکہ سامنا ہوتے ہی اسے کسی فارش زدہ کتے کی موت بھی مار سکتا تھا۔

واقعات کی ناقابلِ تصور تیز رفتاری اور اعصاب شکن دباؤ نے اس مہم کی ابتدا سے ہی مجھے اس قابل نہیں چھوڑا تھا کہ میں جزئیات کے بارے میں اپنے ذہن سے پوری طرح کام لے سکتا ورنہ تھوڑی ہی دیر پہلے میری شاندار کامیابی کے ساتھ اس طویل اور روح فرسا مہم کا خاتمہ ہو گیا ہوتا جو میں نے ناہیروتن کے سب سے بڑے عالمی مجرم کے خلاف شروع کی ہوئی تھی۔

مرے ہوئے سلطان شاہ کو زندہ کرنا میرے بس سے باہر تھا لیکن جمی لائیڈ کو ہلاک کر کے میں اس کے خونِ ناحق کا انتقام ضرور لے سکتا تھا۔ دوسری طرف سب سے بڑی خوشی کی بات یہ تھی کہ عشرت ال کراچی میں موجود تھی۔ اگر میں جمی ونیڈ کو ہلاک کر کے منشیات فروشوں کی عالم گیر تنظیم بشی کا شیرازہ بکھیرنے میں کامیاب ہو جاتا تو بیوی کے ساتھ اطمینان سے زندگی گزارنے کے دل خوش کن منصوبوں کے ساتھ میں پاکستان واپسی کا پروگرام بنا سکتا تھا۔

لیکن مقدرات... اگلے لمحے میں انہیں نہ تدبیر بدل سکتی ہے نہ کوئی ترکیب ٹال سکتی ہے۔ فیصلہ کن لمحات گزر چکے تھے۔ جمی ونیڈ اپنی انا بچانے کے بعد دھڑ سے کئی زخم کھا کر تاریک برساتی نالے کے کسی ویران گوشے میں دبکا ہوا تھا اور میں رسے کے سہارے زمین اور آسمان کے درمیان معلق تھا۔ وہ بس ایک لمحے کی بات تھی کہ مجھے ہیم گن یاد آ جاتی مگر نہ آئی۔ شاید ایسے ہی لمحات ہر ایک کی زندگی میں آتے ہیں جو حالات کا دھارا یکسر بدل کر رکھ دیتے ہیں۔ جسے موقع مل جاتا ہے وہ کامران رہتا ہے اور جو ان لمحات کو گنوا دیں وہ ساری عمر اپنی حماقت کے بارے میں سوچ سوچ کر پچھتاووں کا شکار رہتے ہیں۔

ہیلی کاپٹر کے گرجتے، چنگھاڑتے ہوئے ڈھانچے سے میرا فاصلہ چند ہی قدم رہ گیا تھا اور میرا ذہن ان ہی گتھیوں میں الجھا رہا۔ پھر میں اس وقت چونکا جب میں نے اوپر اپنی کلائیوں پر کسی کی مضبوط گرفت محسوس کی۔ سر اٹھا کر دیکھا تو میں ہیلی کاپٹر کے کھلے ہوئے دروازے سے چند انچ دور رہ گیا تھا اور ایک توانا آدمی جھک کر مجھے سہارا دینے کی کوشش کر رہا تھا۔

اس کی مدد سے میں چند ہی ثانیوں میں روشن کیبن میں پہنچ گیا جہاں پائلٹ سمیت کل تین نفوس موجود تھے۔ میری مدد کرنے والا شخص مجھ سے فارغ ہوتے ہی رسہ مشینی چرخی پر لپیٹنے میں مصروف ہو گیا۔ اس کی کمر اور شانوں سے حفاظتی بیلٹ بندھی ہوئی تھی جو ایک چند فٹ لمبی رسی اور مضبوط ہک کے ذریعے ایک طرف جڑی ہوئی تھی تاکہ وہ حادثاتی طور پر پھسل کر کھلے ہوئے دروازے سے زمین پر نہ گر سکے۔

مجھے دیکھتے ہی پائلٹ ہیلی کاپٹر کو حرکت میں لا چکا تھا البتہ تیسرے آدمی نے پھٹی ہوئی متجسسانہ نظروں سے میرا جائزہ لیتے ہوئے سرد لہجے میں مجھے خوش آمدید کہا تھا۔ اس کا انداز خوش آمدیدی کم بلکہ اشتباہ آمیز نظر آ رہا تھا۔ وہ غیر ارادی طور پر بار بار اپنے شانے سے لٹکی ہوئی ہلکی سی سب مشین گن کو چھو رہا تھا جس سے خاصا بڑا میگزین منسلک تھا۔

اس کے تند و تیز جارحانہ رویے کو دیکھتے ہوئے میرے بدن میں خوف کی سرد سی لہر سرایت کر گئی مگر میں بظاہر اسے نظر انداز کرتے ہوئے ایک خالی نشست پر بیٹھ گیا۔ اس ہیلی کاپٹر میں پائلٹ سیٹ سمیت کل چار نشستیں تھیں جن کے حساب سے میری شمولیت کے بعد نفری پوری ہو گئی تھی۔ اس طرح پائلٹ کو نکال کر میرے مقابل دو حریف تھے۔

سب مشین گن والا بدستور میرے سامنے کھڑا میری طرف دیکھتا رہا۔ یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ مجھ سے کسی ردعمل یا کارروائی کی توقع کر رہا ہو... یا پھر اسے معلوم ہو گیا ہو کہ انہوں نے غلط آدمی کو اٹھا لیا تھا۔

اس نے مجھ سے فرنچ میں کچھ کہا۔ لہجہ نرم لیکن نگاہیں سرد اور وجود میں اتر جانے والی تھیں۔ لہجے سے وہ بالکل فرانسیسی نہیں ہو رہا تھا۔

"بہتر ہو گا کہ تم مجھ سے انگریزی میں بات کرو۔ میں فرنچ نہیں جانتا۔" میں نے اپنی سانسوں پر قابو پاتے ہوئے کہا۔

"شناخت کرو ورنہ..." میری مدد کرنے والا اسپاٹ لہجے میں انگریزی میں بولا۔ اپنے کام سے فارغ ہو کر اس نے ہیلی کاپٹر کا دروازہ گرا کر اپنی حفاظتی بیلٹ اتار دی تھی۔ اس کی بیلٹ ہولسٹر سے ایک وزنی پستول کا دستہ جھانک رہا تھا۔ "نالے میں صرف تم نظر آئے تھے اس لیے ہم نے تمہیں اٹھا لیا ہے مگر شناخت کے بغیر ہم تم پر اعتماد نہیں کر سکتے۔"

میں نے خاموشی کے ساتھ جیکٹ کی اندرونی جیب سے سلور آئی نکال کر اس کی طرف بڑھا دی۔

سلور آئی دیکھتے ہی ان دونوں کی کیفیت بدل گئی۔ تیور یک لخت نرم اور خوشامدانہ ہو گئے۔ پھر وہی شخص مؤدبانہ لہجے میں بولا۔ "ہمارے لیے تم قابلِ احترام ہو۔ اس اتفاقی آمد

گیری ہارٹ والے معاملے میں مجھے یہ تو معلوم ہو چکا تھا کہ جیف ایک عمر رسیدہ شخص تھا لہٰذا جسمانی طور پر میں اسے آسانی کے ساتھ زیر کر سکتا تھا لیکن شی کے ایک با اختیار رکن کی طرح جیف بھی اپنے اڈے پر معقول نفری اور طاقت کے استعمال پر قادر ہوگا اس لیے اس کا سامنا کرتے ہوئے مجھے بہت محتاط رہنا تھا۔ جیف شی کا آدمی نہیں تھا۔ اس منصب کی وجہ سے اس کا جمی لائیڈ سے بارہا سامنا ہوا ہوگا۔ وہ اس کے لب و لہجے کے ساتھ اس بات سے بھی واقف رہا ہوگا کہ جمی لائیڈ فرنچ زبان سے نابلد نہیں تھا۔ اس لیے جیف کے سامنے میرا یہ دعویٰ میرے سے چل ہی نہیں سکتا تھا کہ میں نقاب پوش جمی لائیڈ تھا جب کہ ہیلی کاپٹر کے عملے کو میں نے وہی کہانی سنا کر رام کیا تھا۔ اگر وقت حاصل کرنے کے لیے میں جیف کے لیے کوئی اور کہانی تراشتا تو ہیلی کاپٹر کا عملہ میرے جھوٹ کی پول کھول سکتا تھا۔ ان دشواریوں سے نمٹنے کا ایک آسان ترین راستہ یہ تھا کہ جمی لائیڈ میدان چھوڑ کر بھاگ چکا تھا۔ اس کی دانست میں میں اس کے پیچھے پیچھے ہی کاپٹر پر قابض ہو چکا تھا۔ ہیلی کاپٹر کا عملہ میرے حکم پر کوٹ ڈی لائیڈ کی تلاش میں گیا ہوا تھا۔ اگر مجھے ہوا بازی کی ذرا بھی شد بد ہوتی تو میں نہایت آرام سے ہیلی کاپٹر اڑا کر فرار ہو سکتا تھا۔ اس وقت دوسری صورت یہ رہ گئی تھی کہ میں بھی سب کچھ چھوڑ چھاڑ کر جمی لائیڈ کی طرح چپ چاپ کسی طرف بھاگ کھڑا ہوتا۔ دس منٹ بعد ہیلی کاپٹر کا عملہ واپس لوٹتا تو مجھے غائب پا کر کچھ دیر انتظار کرتا پھر ہیلی کاپٹر سمیت اپنے ٹھکانے کی طرف روانہ ہو جاتا اور میں کسی دشواری سے دوچار ہونے سے بچا رہتا۔

لیکن مارسیلز میں شی کے ایک ٹھکانے تک رسائی کی کوشش میرے لیے ایک چیلنج تھی جسے ٹھکرانا میرے بس سے باہر تھا۔ یہ شروع سے میری فطرت رہی تھی کہ میں آنکھیں بند کر کے خطرات مول لیتا تھا اور دشواریاں پیدا ہونے پر ان سے نمٹنے کا طریقہ یا ان کا توڑ سوچتا تھا۔ اپنے ماضی کے تجربات کی روشنی میں مجھے امید تھی کہ میں جیف والے معرکے میں بھی کوئی نہ کوئی راہ نکال لوں گا۔

اس وقت تنہائی کا موقع میسر تھا اور میں غیر مسلح بھی تھا لہٰذا میں نے سہولت سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اپنی پشت پر بندھے تھیلے میں سے ٹیم گن نکال کر اپنی جیب میں رکھ لی جو کسی بھی مرحلے پر فیصلہ کن کردار ادا کر سکتی تھی۔

سوچتے سوچتے اچانک میرے ذہن میں ایک ہولناک خیال نے سر ابھارا۔ میں شی کے باہر کا آدمی تھا اور میں نے محض ایک سلور آئی دکھا کر ہیلی کاپٹر کے عملے کو اپنا مطیع بنا لیا تھا جب کہ جمی لائیڈ شی کا حقیقی سربراہ تھا اور اس کے پاس دو سلور آئیز موجود تھیں۔ اگر مسٹر جو یا اس کا کوئی ساتھی جمی لائیڈ پر ہاتھ ڈالنے میں کامیاب ہو بھی جاتا تو جمی لائیڈ ان مکاریوں کے سہارے کوئی بھی خطرناک چال کھیل سکتا تھا۔ ایک امکان یہ بھی تھا کہ وہ دوسری ایک سلور آئی دکھا کر آئی مین ہونے کا دعویٰ کرتا اور میرے مقابلے میں اپنی بے گناہی ثابت کرنے کا معاملہ ان لوگوں کے بڑوں کے سامنے پیش کرنے کی چیلنج کرتا جسے مسترد کرنا ان کے بس سے باہر ہوتا اور وہ مجھے اور جمی لائیڈ کو برابر کی حیثیت سے اپنے اڈے پر لے جانے کا فیصلہ کر لیتے۔ اس کے بعد جو کچھ ہوتا وہ محض قیاسات تھے لیکن ان میں میرے لیے بہتری یا تحفظ کا دور دور تک کوئی شائبہ موجود نہ تھا۔

لیکن کچھ بھی نہ ہوا۔ میرے سارے اندیشے بے بنیاد ثابت ہوئے۔ ٹھیک دس منٹ پورے ہونے سے قبل ہی وہ تینوں کچھ لیے بغیر بے نیل و مرام واپس آ گئے۔ انھیں اس علاقے میں انسان تو در کنار، چوہے کا بچہ بھی نظر نہیں آیا تھا۔

واپسی کے سفر میں روڈیو پائلٹ کے برابر والی نشست پر تھا اور دوسرا، جس کا نام ریمی مارٹن تھا، میرے برابر میں بیٹھا ہوا تھا۔ اس کے بشرے پر مسلسل ندامت طاری تھی اور وہ منہ لٹکائے بیٹھا ہوا تھا۔

"باغی دوست بدترین دشمن سے زیادہ خطرناک ہوتا ہے۔" کچھ دیر کی خاموشی کے بعد میں نے سکوت توڑتے ہوئے کہا۔ "اسے گھر کے بھید معلوم ہوتے ہیں اس لیے کچھ پتا نہیں ہوتا کہ بے خبری میں وہ کہاں وار کر گزرے گا۔"

"یس پائلٹ سے ذرا سی چوک ہو گئی۔" وہ ندامت آمیز لہجے میں بولا۔ "وہ ذرا سا خطرہ مول لینے کی ہمت کر لیتا تو اسے ہیلی کاپٹر کے پیچھے ہی کچل کر ہلاک کر سکتا تھا اور وہ بھی موقع ملتے ہی چھلاوے کی طرح غائب ہوا ہے۔"

"یہ سفر کا اختتام کتنی دیر میں ہوگا؟" میں اچانک سوال کر بیٹھا۔



"زیادہ سے زیادہ ہم بیس منٹ میں منزل پر پہنچ جائیں گے۔" وہ اپنی دست واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے بولا۔

"تم کچھ زیادہ فرض شناس نظر آتے ہو۔" میں نے اس کی انا کو ابھارتے ہوئے دھیمی آواز میں کہا۔ "میں تمہاری فوری ترقی کے امکان پر غور کر رہا ہوں۔ تمہارا باس کون ہے؟"

"ویسے تو ہر گروپ کا لیڈر ہے لیکن ہم سب براہ راست موسیو چیف ڈارلنگٹن کو جواب دہ ہیں۔" اس کے لہجے میں بلا کی معنویت آگئی تھی۔ وہ سمجھ رہا تھا کہ میں اس کی ترقی کے لیے وہ معلومات حاصل کرنا چاہ رہا تھا۔

"بیس منٹ بعد اس سے ملاقات ہوگی؟" میں نے مکاری کے ساتھ الفاظ کا انتخاب کیا تھا۔

"ہم اس کا ریڈیائی پیغام ملتے ہی روانہ ہو گئے تھے، یہ ممکن ہے کہ وہ بعد میں پہنچ گیا ہو۔" مجھ سے بات کرتے ہوئے اس کے لہجے میں واضح طور پر فخر کی علامات ابھر آئی تھیں۔ وہ میری اس تمام دوستی گفتگو کو اپنی ترقی کے معاملے سے منسلک سمجھ رہا تھا۔ میرے رعب اور احترام کا یہ عالم تھا کہ اس نے ایک بار بھی براہ راست میری طرف دیکھنے کی جرأت نہیں کی تھی۔

"بروز ناخمیٹہ کا کچھ پتا چلا ہے؟" میں نے اسے کریدنے کی نیت سے سوال کیا۔

"کچھ نہیں معلوم۔ وہ کل سے لاپتا ہے۔ چیف خود اس کی طرف سے فکر مند ہے۔ لڑکی کو اغوا کرنے کی مہم کی نگرانی بھی اسی کو کرنا پڑی تھی۔ کتنے آدمی پورے شہر میں اسے تلاش کرتے پھر رہے ہیں۔"

لڑکی کا ذکر سن کر میں چونکا۔ غنیمت یہ تھا کہ میرے چہرے پر نقاب منڈھا ہوا تھا جس کی وجہ سے میرے تاثرات میری ذات تک ہی محدود رہے۔ مجھے یقین تھا کہ ریمی زویا کا ذکر کر رہا تھا اور میری توقعات سے کہیں زیادہ باخبر تھا۔

"وہ بزدل تھا، کام کا دباؤ پڑتے ہی کہیں فرار ہو گیا لیکن وہ ہم سے نہیں بچ سکے گا۔"

"فرار ہو کر اس نے خودکشی کی ہے۔" وہ تائیدی لہجے میں بولا۔ "دنیا کا کون سا حصہ ایسا ہے جو تمہارے جاں نثاروں سے خالی ہے؟ وہ جہاں جائے گا دھر لیا جائے گا اور کتے کی سی موت اس کا مقدر بن جائے گی۔"

"لڑکی کا اب کیا حال ہے؟" میں نے بہت محتاط الفاظ میں سوال کیا۔ میرا اندازہ تھا کہ جس لانیٹہ تھلو سے رخصت ہو کر میں سیدھا اس سے ملنے گیا تھا۔ اگر وہ وہیں قید کی گئی تھی جہاں سے ہیلی کاپٹر نے پرواز کی تھی تو ریمی مارٹن کو بھی علم رہا ہوگا کہ میں ان کا ساتھی بن کر لڑکی سے ملنے آیا تھا اور میرا کوئی بھی غلط سوال اسے میری طرف سے شبہے میں ڈال سکتا تھا۔

"کسی کو کچھ علم نہیں۔ اس کے بارے میں سخت رازداری سے کام لیا جا رہا ہے۔"

اس سے آگے اس سے بات کرنا بے سود تھا۔ اس لیے میں نے خاموشی اختیار کر لی لیکن اس گفتگو کے نتیجے میں یہ امید نظر آنے لگی تھی کہ میری بھاگ دوڑ بالکل ہی رائیگاں نہیں گئی تھی بلکہ جیل کاپٹر کے ذریعے ویا کی اس کال کوٹھری تک رسائی ہو سکتی تھی جہاں اس کے شقی القلب باپ نے اپنے مقاصد کے حصول کے لیے مقید کیا ہوا تھا۔

ہیلی کاپٹر ویرانے سے گزر کر چند منٹ کے لیے شہر کے روشن اور آباد حصے پر سے گزرا جسے عبور کرتے ہی ایک بار پھر نیچے گہرے اندھیرے کے سوا کچھ باقی نہیں رہ گیا جس کا مطلب تھا کہ ہماری منزل بیت المقدس کے بن سالا ایونز کی طرح کسی مضافاتی علاقے میں واقع تھی۔ میں نے یہ بات بیشتر نوٹ کی تھی کرتی کے اہم مراکز شہر سے دور قائم تھے۔

شہر کے مقابلے میں مضافات میں سبزہ زیادہ ہونے کی وجہ سے کھلی فضا میں دھند گہری تھی اس لیے بلندی کم ہونے کے باوجود مجھے کچھ اندازہ نہ ہو سکا کہ ہم کس قسم کے علاقے پر سے گزر رہے تھے اور آخر کار ہیلی کاپٹر ایک پختہ اور مختصر سے ہیلی پیڈ پر اتر گیا جہاں چار نشستوں والا ایک اور ہیلی کاپٹر پہلے سے موجود تھا۔

ہیلی پیڈ کے قریب چند گز دوری پر مشتمل ایک مختصر سی پختہ عمارت تھی جس کی کئی کھڑکیاں دھند میں سے روشن نظر آ رہی تھیں۔ ریمی مارٹن نے نیچے اترتے ہی دوسروں کا انتظار کیے بغیر میری رہنمائی کی ذمے داری سنبھال لی اور میں اس کے ساتھ ایک چھوٹی پختہ عمارت کی طرف ہو لیا۔ ابھی ہم اس عمارت سے دور ہی تھے کہ کھلتے ہوئے دروازے کے عقب میں پیدا ہونے والا روشن خلا نظر آیا اور پھر ایک بھاری بھرکم انسانی ہیولا ہماری طرف آتا ہوا دکھائی دیا۔

میرے لیے وہ سب سے کٹھن اور دشوار مرحلہ تھا۔ آنے والا یقینی طور پر چیف ڈارلنگٹن تھا جو اپنی دانست میں اپنے باس کا استقبال کرنے آ رہا تھا جس کے لب و لہجے سے وہ خوب واقف تھا۔ میں تنہا ہوتا تو اسے کوئی دوسری کہانی سنا کر بہلانے کی کوشش کر سکتا تھا لیکن اس طرح ریمی مارٹن میری طرف سے کھٹک سکتا تھا۔

"تم جاؤ ریمی!" کچھ سوچنے کے بعد میں نے ناگہانی سے کہا۔ "چیف سے میں تمہارے مستقبل کے بارے میں بات کر لوں گا۔"

"شکریہ سر!" وہ تعظیماً جھکا اور فوراً ہی بات کاٹ کر دوسری سمت میں ہو لیا جدھر کسی اور عمارت کی دھندلائی ہوئی روشنیاں نظر آ رہی تھیں۔ ریمی مارٹن ہیلمٹ کے ہمراہ شاید براہ راست اسی طرف گیا تھا کیونکہ ان دونوں کا دور تک کوئی نام و نشان نہیں تھا۔ اس وقت میدان

اختیار کرتے ہوئے کہا۔ "لیکن تم نے میرے ساتھ گستاخانہ رویہ اختیار کرنے کی کوشش کی ہے۔ تمہارے لب و لہجے سے شخصیت پرستی کی بو آرہی ہے۔ تم شی یا سپرآئی مین کے بجائے جیو لائیڈ کی وفاداری کا دم بھر رہے ہو جو ہم جیسی عالمگیر تنظیم کے لیے بہت خطرناک ہے۔ تمہاری خدمات ناقابلِ فراموش رہی ہیں لیکن مجھے تمہارے خلاف فیصلہ صادر کرتے ہوئے دکھ ہو رہا ہے۔ تم مر گئے تو شی اپنے ایک بار سوخ مددگار کا خلا مدتوں تک پورا نہ کر سکے گی۔"

میری اس قلابازی نے رنگ دکھایا۔ جیف ٹارلنگٹن کے چہرے پر پہلی بار خوف کے سائے منڈلاتے ہوئے نظر آئے۔ اس کے بارے میں تعریفی الفاظ استعمال کر کے میں نے جو دھمکی دی تھی وہ اس پر اثر کرتی نظر آ رہی تھی۔

"شی سے وفاداری میرے خون میں رچی ہوئی ہے۔" کوشش کے باوجود وہ اپنے لہجے میں مدافعانہ رنگ کے اظہار سے نہ بچ سکا تھا۔ "جیو لائیڈ سے میرا برسوں کا ساتھ ہے۔ تم نے اس کے بارے میں جو کچھ کہا وہ میرے لیے ابھی تک ناقابلِ یقین اور صدمے کا باعث ہے۔ وہ سپرآئی مین ہے۔ چاہے تو اپنی نیابت میں کسی فلاں شخص کو بھی ہم پر مامور کر سکتا ہے۔ تم تو بہر صورت زیرک انسان نظر آتے ہو۔ شاید تمہیں یہ بھی معلوم ہوگا کہ گندی ایشیائی نسل کا ایک باشی ایک سلور آئی چرانے میں کامیاب ہو گیا ہے۔ یہ راز صرف آئی مین جانتے ہیں۔ دوسرے کارکنوں کی لاعلمی سے فائدہ اٹھا کر وہ کئی بار ان کو اپنے احکام کی تعمیل پر مجبور کر چکا ہے۔ ایسے حالات میں ہمیں محتاط رہنا ہوگا۔"

"یہ سب میں بھی جانتا ہوں۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "مجھ سے الجھ کر تم بھی اپنی نسل کی کسی گندگی کا اظہار کر رہے ہو۔ یہ بتاؤ کہ اب تمہارا فیصلہ کیا ہے؟ میرے پاس تمہیں قائل کرنے کے لیے زیادہ وقت نہیں ہے۔ پولیس کسی بھی وقت آ سکتی ہے۔"

"مجھے نشانیاں دکھا دو تو تم مجھے کسی کتے کی طرح اپنا وفادار پاؤ گے۔" وہ اپنی بات پر اڑا ہوا تھا۔

"دیل کا تیمی میں موجود تمہارے عملے کو نشانیاں دکھا کر ہی میں یہاں تک آیا ہوں۔ اپنی دوبارہ شناخت کرانا میں توہین تصور کرتا ہوں جس کی سزا صرف اور صرف موت ہو سکتی ہے۔" میں نے اسے اپنا فیصلہ سنا دیا۔

"مم... مگر میں زندہ رہنا چاہتا ہوں۔" وہ ہچکچاتے ہوئے خوفزدہ لہجے میں بولا۔ میری زبان سے دوسری بار اپنی موت کا ذکر سن کر اس کا چہرہ پھر تاریک پڑ گیا تھا۔

"میرے اختیار کو تسلیم کیے بغیر یہ ناممکن ہے۔" میں نے سرد لہجے میں وہ الفاظ ادا کرتے ہوئے اچانک بم گن نکال لی۔

وہ ہتھیار اس کے لیے نیا نہیں تھا۔ میرے ہاتھ میں بم گن دیکھتے ہی اس نے التجائیہ انداز میں اپنے دونوں ہاتھ آگے فضا میں پھیلا دیے۔ "ٹھہرو! میں تمہاری ہر ہدایت پہ بے چون و چرا عمل کرنے کو تیار ہوں۔"

"پھر مجھے دیل کے پاس لے چلو۔" میں نے بم گن کی نال اس کے سینے پر ٹکاتے ہوئے کہا۔ "اس بدنصیب لڑکی کو اس کا تہذیب کے ساتھ بھی مجھے حوالے کا ایک پیغام ابھی اس تک پہنچانا ہے جو میں تمہیں نہیں بتا سکتا۔"

وہ خوفزدہ انداز میں کئی قدم پیچھے سرک گیا۔ "مم... میں تمہیں سپرآئی مین تسلیم کر رہا ہوں۔ پلیز یہ بم گن کیوں دکھا رہے ہو؟ اسے احتیاط سے رکھ لو۔ اب اس اسٹیشن پر میں تمہاری حفاظت کا پورا پورا ذمہ لیتا ہوں۔"

"تم بہت چالاک بننے کی کوشش کر رہے ہو ٹومی۔" میں نے بم گن جیب میں رکھتے ہوئے کہا۔ "اپنی موت کے خوف سے تم نے مجھے قبول کیا ہے ورنہ تمہارے دل میں ابھی تک شبہات کے کیڑوں کی طرح رینگ رہے ہیں۔ میں نے بم گن رکھ لی ہے لیکن میں تم پر اعتماد نہیں کر سکتا۔ میں جب تک یہاں رہوں گا تم میری نظروں کے سامنے رہو گے۔"

وہ کسمسا کر رہ گیا جیسے حلق میں پھنسی ہوئی کوئی چیز حلق سے نیچے اتارنے کی کوشش کر رہا ہو۔

"دیل کہاں ہے؟ مجھے ادھر لے کر چلو۔" میں نے اس کا بازو پکڑ کر اسے جھنجھوڑ ڈالا۔

وہ ہیلی پیڈ کے قریب واقع اسی عمارت کی طرف چل پڑا جہاں سے برآمد ہوا تھا۔

باہر کے سرد اور گرد آلود موسم کے برعکس عمارت اندر سے آرام دہ حد تک گرم تھی۔ در و دیوار اور آرائش سے سنجیدگی و وقار ٹپک رہا تھا۔ چھت میں پوشیدہ روشنیوں کی وجہ سے ماحول میں پراسراریت پیدا ہوتی معلوم ہو رہی تھی۔

پہلی راہداری میں دائیں طرف شیشے کی شفاف دیوار تھی جس کے پیچھے ریڈیائی آلات کا ایک پیچیدہ جال نظر آ رہا تھا۔ دو سفید فام لڑکیاں کانوں پر ہیڈ فون چڑھائے، سر جھکائے اپنے کام میں مصروف تھیں۔ ان کے ہلتے ہوئے ہونٹوں اور مصروف انگلیوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ گفتگو کے ساتھ ہی کاغذ پر نوٹ بھی لیتی جا رہی تھیں۔

تین راہداریوں میں گھومنے کے بعد جیف ایک خالی ہوئی ڈیسک کے قریب رک گیا۔

"کون ہے؟" اس کے رکتے ہی ڈیسک میں لگے ہوئے

بیٹھے تھا جیسے جیف فضا میں ٹھہر اسے الوداع کہنے کا انتظار کر رہا ہو گا۔

تاریک دھند سے مایوس ہو کر روڈنیو میری طرف پلٹا تو مجھے بے نقاب دیکھ کر بھونچکا رہ گیا۔ "ارے! تمہارا نقاب؟"

"وہ جل گیا۔" میں نے مایوسانہ لہجے میں کہا۔ "اتار کر جیف کی جیب میں بھول گیا تھا۔۔۔ آؤ! اب تم یہاں بیٹھ جاؤ۔ جیف کے انجام نے میرا دل خراب کر دیا ہے وہ اتنی تیزی سے گیا کہ میں دیکھتے ہوئے بھی اس کی مدد نہ کر سکا۔"

"وہ تم سے بھاری تھا۔" روڈنیو جیف کی خالی نشست سنبھالتے ہوئے متاسفانہ لہجے میں بولا۔ "تمہارا توازن خراب ہوتا تو وہ تمہیں بھی اپنے ساتھ سیکڑوں فٹ نیچے لے جاتا۔ خدا کی پناہ!" وہ جھرجھری لے کر رہ گیا۔

"حیرت ہے کہ اس کی آواز تک نہیں سنائی دی۔"

"بس ہلکی سی ایک چیخ سنائی دی تھی۔" میں نے سادگی سے کہا۔ "وہ بھی انجن کے شور میں دب گئی ہو گی۔"

"مجھے امید ہے کہ وہ اپنی کسی حماقت کی بنا پر سزایاب نہ ہوا ہو گا۔" روڈنیو میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے متاسفانہ لہجے میں بولا۔ "وہ بہت نفیس طبیعت کا مالک تھا اور ڈسپلن کی سختی سے پابندی کرتا تھا۔"

"ضرور کرتا ہو گا۔" میں نے کہا۔ "مجھ سے تو اس بے چارے کی یہ پہلی اور آخری ملاقات تھی۔"

"میں یہ نہیں سمجھ سکا کہ تم نے نقاب کیوں ہٹا دی؟" اس نے بے خوفی سے سامنے کا سوال کر ڈالا۔ "تمہارے بارے میں تو یہ مشہور ہے کہ تنظیم میں آج تک کسی نے تمہاری اصل صورت نہیں دیکھی۔ تم ہمیشہ نقاب ہی میں سامنے آتے ہو۔"

"ٹھیک کہہ رہے ہو۔" میں نے اس کی تائید کی۔ "یہ بتانے کے لیے تمہیں ایک چہرہ دکھانا ہو گا۔" بات کرتے ہوئے میں نے اپنی جیب سے شارٹ تھری والور نکال لیا۔ روڈنیو متجسس انداز میں کسی نئے انکشاف کا منتظر تھا۔ اس کی توقعات کے برعکس میں نے پھرتی سے ٹریگر دبا دیا۔ اس سے پہلے کہ وہ کچھ سمجھ سکتا موت کی شعاعیں اس کے دل میں سوراخ کر چکی تھیں۔ اس کا میری طرف بڑھتا ہوا ہاتھ واپس اسی کی گود میں گر گیا۔

اگر مجھے اس کے بھڑکنے کا ذرا بھی دیر ہو جاتی تو اس نے میرے گریبان پر ہاتھ ڈال دیا ہوتا۔ وہ جیف سے زیادہ چالاک اور دلیر تھا۔

جیف کے مقابلے میں وہ دلیر مقتول تھوڑی سی عزت افزائی کا حق تھا اس لیے میں نے اسے ٹھوکر دے کر نشانہ بنانے کے بجائے

بغلوں میں ہاتھ دے کر سیٹ میں سے نکالا اور پھر آہستگی سے باہر سنسناتی ہوئی یخ بستہ ہواؤں کے سپرد کر دیا۔ ایک بار پھر ہلکے سے جھٹکے کے ساتھ ہیلی کاپٹر کی رفتار میں معمولی سا اضافہ ہوا۔

"پیچھے کیا ہو رہا ہے؟" اس بار پائلٹ خوفزدہ آواز میں چیخا تھا جیسے اس نے بھی موت کی بو سونگھ لی ہو۔

"اب ہیلی کاپٹر میں ہم دونوں رہ گئے ہیں!" میں نے اس کے قریب جا کر برابر والی نشست سنبھالتے ہوئے کہا۔ "باقی باہر کا جائزہ لیتے ہوئے پیر پھسل جانے کے باعث باہر گر گیا۔"

"تم جھوٹے اور قاتل ہو۔" پائلٹ ہذیانی انداز میں چیخ پڑا۔ "تم نے ان دونوں کو باہر پھینکا ہے۔ کون ہو تم؟ شہزادی کہاں ہے؟"

"شہزادی میں تمہارے سامنے ہے۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے سخت لہجے میں کہا۔ "سیدھا بیٹھا رہ اور جہاز درست رکھو ورنہ گردن توڑ کر تمہیں بھی نیچے پھینک دوں گا۔ ہیلی کاپٹر اڑانا میرے بائیں ہاتھ کا کھیل ہے۔"

اس کی آنکھوں میں دہشت سمٹ آئی اور چہرہ تاریک پڑ گیا۔

میں نے اپنی ہوا بازی کا فرضی شوشہ چھوڑ کر اسے یہ جتا دیا تھا کہ پرواز جاری رکھنے کے لیے مجھے اس کے تجربے اٹھانے کی کوئی ضرورت نہیں تھی۔ اسے مار کر بھی میں اپنا سفر جاری رکھ سکتا تھا۔

"گلبرٹ... کیا... وہ واقعی اتفاقاً باہر گرے تھے؟" چند ثانیے کے توقف کے بعد اس نے سہمے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"وہ میرے وفادار تھے۔ مجھے کیا ضرورت تھی انہیں مارنے کی۔" میں چڑچڑے لہجے میں بولا۔

"شہزادی کبھی بے نقاب نہیں دیکھا گیا مگر تم نے نقاب اتار دیا ہے۔" وہ آہستہ آہستہ اپنی کھوپڑی پر قابو پا رہا تھا۔ "تم پر شبہ کرنے کے لیے یہی ایک بات کافی ہے۔ آخر تم کون ہو اور کیا چاہتے ہو؟"

"بطخ کے انڈوں سے بچے پیدا کرنا چاہتا ہوں۔" میں نے جھلا کر کہا۔ "تم اپنے کام سے کام رکھو۔" پھر چونک کر سوال کیا۔ "یہ تو بتاؤ کہ تم ہیلی کاپٹر کدھر لے جا رہے ہو؟ روانگی سے پہلے جیف نے تمہیں نئی منزل کے بارے میں کیا ہدایت دی تھی؟"

"مجھے بس وہاں سے پرواز کا حکم ملا تھا۔ اسی وقت ہم جنوب

خیالات میں کھویا سگریٹیں پھونکتا رہا اور وہ باہر کے خراب موسم کے پیش نظر اپنی تمام تر توجہ ڈینیل کاپیٹر کے آڈٹ پر مرکوز کیے رہا۔

اپنے فوری نوعیت کے مسائل سے فارغ ہوتے ہی میرا ذہن ویرا کی ذات میں الجھ گیا۔ اس نے اپنے اضطراری ردعمل سے یہ تو ظاہر کر دیا تھا کہ میرے لیے اس کے دل کے نہاں خانوں میں بہتیرے نرم گوشے موجود تھے اور حزف الد سے میری ملاقات سے اچھی طرح واقف ہونے کے باوجود بھی وہ مجھ سے دل برداشتہ نہیں ہوئی تھی۔ اپنی اس کیفیت کے اظہار کے لیے اس نے جیف کی موجودگی کی بھی پروا نہیں کی تھی لیکن جمی لائیڈ کے بارے میں اس کا رد عمل بے حد حیرت انگیز ثابت ہوا تھا۔

بظاہر ویرا وہاں قید نہیں تھی۔ اسے جمی لائیڈ کی بیٹی کی حیثیت سے ساری مراعات حاصل تھیں پھر یہ بات ناقابل فہم تھی کہ وہ میرے ساتھ اس عمارت سے باہر کیوں نہیں نکل سکتی تھی؟

ان کی گفتگو سے ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے جمی لائیڈ نے اس کے ساتھ بہت زیادہ مہربانی اور شفقت کا سلوک کیا تھا جس کے نتیجے میں ویرا کے اندر سوئی ہوئی بیٹی جاگ اٹھی تھی۔ بچپن اور لڑکپن کے سارے مراحل بے لگام آوارگی میں طے کر چکنے کے بعد اچانک ہی اسے اپنا کھویا ہوا باپ مل گیا تھا اور ویرا نے ذہنی طور پر خود کو اس کی تحویل میں دینے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

بات وہیں تک رہتی اور ویرا میرے کان میں سرگوشیاں کیے بغیر مجھے لوٹا دیتی تو مجھے کوئی خلش نہ ہوتی لیکن ایک طرف وہ رضاکارانہ طور پر جمی لائیڈ کا دم بھرتی نظر آئی تو دوسری طرف اس نے مجھے خفیہ ملنے کی بھی یقین دہانی کرائی تھی۔

وہ خیال آتے ہی میں نے اپنی جیب سے ویرا کا دیا ہوا آپریٹس نکال کر اس کا سوئچ آن کیا اور اسے دوبارہ اپنی جیب میں ڈال لیا۔ اس لیے کہ ویرا کسی وقت بھی مجھ سے رابطہ قائم کرنے کی کوشش کر سکتی تھی۔ وہ آپریٹس جیب میں ڈال کر میں نے جمی لائیڈ سے چھینا ہوا ٹرانسمیٹر نکال کر آن کر لیا۔ اس آلے پر اس وقت سکوت طاری تھا۔

میں چند ثانیوں تک وہ ٹرانسمیٹر ہاتھ میں لیے بیٹھا رہا پھر مجھے خیال آیا کہ کیوں نہ جمی لائیڈ سے رابطہ قائم کرنے کی کوشش کی جائے۔ اس طرح یہ بھی معلوم ہو سکتا تھا کہ وہ واپس اپنے ٹھکانے پر پہنچنے میں کامیاب ہو سکا تھا یا پھر مارسیلز کے ویران گوشوں میں قانون کے محافظوں اور مجھ جیسے دشمن سے چھپتا پھر رہا تھا۔

میں نے ٹرانسمیٹر آن کر کے اس کا کال بٹن دبایا اور جمی لائیڈ کے لیے پیغام نشر کر دیا۔ اس پیغام میں بھی میں نے اپنے لیے ایک خیر خواہ کا لقب استعمال کیا تھا۔ خلاف توقع چند ثانیوں بعد ہی ٹرانسمیٹر پر کسی لڑکی کی دلکش آواز ابھری جو میری مزید شناخت مانگ رہی تھی۔

"خیر خواہوں کا کوئی نام نہیں ہوتا بے بی!" میں نے جواباً کہا۔ "پیرانی میں موجود ہے تو وہ مجھے اسی حوالے سے پہچان سکتا ہے۔ اوور!" میں نے بات کرتے ہوئے نوٹ کیا کہ پاسٹ بھی میری طرف متوجہ ہو گیا تھا۔ حقیقت یہ تھی کہ اس کے شفیف الفطرت سے واقف ہونے کے بعد میں نے اس کے سلسلے میں کوئی ڈھونگ رچائے رکھنے کا ارادہ ترک کر دیا تھا۔ میرے لیے یہی کافی تھا کہ وہ اس وقت مجھ سے مخالف ہو کر میرے ساتھ آمادہ تھا اور اس کے تیوروں میں سرکشی برائے نام بھی باقی نہ تھی۔

"ہولڈ آن!" لڑکی نے کہا اور پھر ٹرانسمیٹر پر سکوت چھا گیا۔ میرا اندازہ تھا کہ میری کال کا جواب اسی عمارت سے دیا گیا تھا جہاں ویرا قید تھی اور شیشے کی دیوار والے ایک کمرے میں مواصلاتی مرکز بنا ہوا تھا۔

"میں اپنے خیر خواہ سے مخاطب ہوں!" چند ثانیوں بعد جمی لائیڈ کی بھاری اور خواب ناک آواز ٹرانسمیٹر پر ابھری۔ اسے سن کر یہ نہیں لگ رہا تھا کہ تھوڑی دیر پہلے وہ زندگی اور موت کی جدوجہد سے گزر رہا تھا۔ اس کی آواز میں ابدی سکون اور اطمینان پایا جاتا تھا جو ہمیشہ سے اس کی شخصیت اور آواز کا خاصہ رہا تھا اور اس کی شناخت بن گیا تھا۔

"اور میں یہ جاننا چاہتا ہوں کہ وہ مجھ سے کس سلسلے میں بات کرنا چاہتا ہے۔ اوور!" جمی لائیڈ نے اپنا فقرہ انگریزی میں مکمل کیا تھا جس کا مطلب تھا کہ وہ آپریٹس پر میری موجودگی کا اندازہ لگا چکا تھا ورنہ اصولاً اسے فرنچ ہی بولنی چاہیے تھی۔

"صرف تمھاری خیریت دریافت کرنی تھی۔" میں نے اختصار سے کہا۔ "آج تمھارے ستارے یاور تھے کہ تم بچ گئے۔ اگلی ملاقات تمھارے حق میں مہلک ثابت ہوگی۔ تم نے دیکھ لیا ہے کہ میں جو بات کہہ لیتا ہوں وہ ہر حال میں کر گزرتا ہوں... اوور!"

"اس کا فیصلہ وقت کرے گا۔ غالباً ایسی گفتگو کر کے تم اپنے ساتھ موجود جیف اور اس کے ساتھیوں کو مرعوب کرنا چاہ رہے ہو... اوور!"

"میرے ساتھ صرف تمھارا پالتو رہ گیا ہے جیف اور دو کی لاشیں تمھیں مارسیلز کی ساحلی آبادیوں سے اٹھوانا ہوں گی۔ ان کا وہی حشر ہوا ہوگا جو مرسڈیز میں تم نے میرے ساتھ ہونے والوں کا کیا تھا۔ اوور!"

"اوہ!" اس کی چیخ سی اضطراری سنائی دی۔ وہ دوبارہ پرسکون ہو گیا۔ "تمھارے حیرانی ... تھا ... بہت جیف ... خراب تھا ... قریب ہے۔ میرا اندازہ ہے تمھیں تو اس وقت تم مارسیلز کے جنوب میں سمندر ... ہو۔

تھا کہ ہم گن اپنا کام دکھا چکی تھی۔ وہ مر چکا تھا یا مرنے ہی والا تھا۔ نصف گھنٹے کی قلیل سی مدت میں وہ گن کا تیسرا مورد تھا اپنا کار جو میرے ہاتھوں جو قتل واصل ہوا تھا مگر جمی لانیڈ پھر بھی میری دسترس سے باہر تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ میرے ہاتھوں اپنے آدمیوں کے خون کی بھینٹ لے رہا تھا اور ان کی ایک مقررہ تعداد پوری ہونے سے پہلے ہار ماننے کو تیار نہیں تھا۔

بیل کا پٹر سے نکلتے چھت پر آ گئے ان سب سے پہلے میں نے اوپر آنے والے زینے تلاش کیے جن کے اختتام پر اوپر کوئی دروازہ وغیرہ نہیں لگا ہوا تھا۔ زینے بالکل تاریک اور سنسان پڑے ہوئے تھے۔

زینوں پر نگاہ رکھتے ہوئے میں نے دیوار کے عقب میں چھپ کر اپنے لیے مقام کا تعین کیا۔ حالات سے مجھے ضرورت پڑنے پر نیچے پہ کود کر زینوں کا رخ کیے بغیر چھت سے فرار ہو سکتا تھا۔ پھر میں گن سنبھال کر اندھیرے میں دیوار سے لگ کر ابھر گیا وقت دھیمے دھیمے رینگتا رہا۔ چھت پر موجود ہیلی کاپٹر کا وسیع وعریض ڈھانچہ ماحول کو گمبھیر بنا رہا تھا لیکن میرے لیے سب سے زیادہ تشویش کی بات یہ تھی کہ بل سارا باؤز پر ہیلی کا پٹر لینڈ کرنے کے باوجود عمارت میں یا اس کے گرد و پیش میں نہ کوئی آہٹ پیدا ہوئی تھی اور نہ ہی کسی اور رد عمل کے کوئی آثار نظر آ رہے تھے۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے عمارت ویران پڑی ہو یا پھر اس کے سارے مکین انتہائی گہری نیند سو رہے ہوں۔ میرے لیے وہ دونوں ہی امکانات ناقابل قبول تھے۔

جان ان بلیک کے ہمراہ ادھر آ کر میں نہ صرف وہاں زندگی کے تمام آثار دیکھ چکا تھا بلکہ وہاں مسلح محافظوں کا بندوبست بھی چیک کر چکا تھا۔ اس وجہ سے وہ خاموشی مجھے بہت بھیانک محسوس ہو رہی تھی۔ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ میرے اوپر اعصابی تناؤ طاری ہوتا جا رہا تھا۔

تقریباً پندرہ منٹ گزر جانے کے بعد میں پوری احتیاط کے ساتھ زینوں کی طرف بڑھا۔ ہر طرف انتہا درجے کی تاریکی تھی۔ چند تاریکیوں تک اندھیرے میں آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھنے کے بعد میں دھڑکتے دل کے ساتھ زینوں پر اترا اور سنبھل سنبھل کر قدم رکھتے ہوئے آخر کار نیچے پہنچ ہی گیا جہاں عمارت میں پھیلی ہلکی روشنی کے انعکاس نے نیچے زینوں کو بھی روشن کیا ہوا تھا۔

کسی ذی روح کا سامنا کیے بغیر نیچے پہنچ جانے کے بعد مجھے یقین سا ہونے لگا کہ بعض نامعلوم وجوہ کی بنا پر عمارت خالی کر دی گئی تھی۔ رفتہ رفتہ میں نے پوری عمارت کا جائزہ لے ڈالا لیکن کہیں کوئی شخص نظر نہیں آ سکا لیکن آخر میں کچن میں گھستے ہی مجھے ایک شدید

ذہنی جھٹکے سے دوچار ہونا پڑا۔ وہاں فرش پر چار لاشیں پڑی ہوئی تھیں جن میں سے ہر ایک کی پیشانی کے وسط میں پستول کی گولی کا سوراخ موجود تھا۔ لاشیں کافی پرانی تھیں کیونکہ خون سے چہرے اور پھر فرش پر بہنے والا خون خشک ہو کر جم چکا تھا۔ جہاں خون کی زیادہ مقدار جمع ہو گئی تھی وہاں لوتھڑے بن گئے تھے۔ مرنے والوں کی کھلی ہوئی بے نور آنکھوں میں بے بسی کی ایسی کیفیت جمی ہوئی تھی کہ میں پھریری لے کر رہ گیا۔

جمی لانیڈ نے بل سارا باؤز کے بارے میں بھی میرے اندازوں کو غلط ثابت نہیں ہونے دیا تھا۔ وہ چاروں کرنل اور ژوانا کے جوان تھے جنہیں کچن میں گھیر کر ایک ہی انداز میں گولی مارنا جمی لانیڈ کے علاوہ کسی کے بس کی بات نہیں تھی۔ جرم کے فرار کے بعد وہ ان چاروں کو مار کر اطمینان سے وہاں سے چلا گیا تھا۔ اس بارے میں اس نے کسی کو خبر دینے کی ضرورت بھی محسوس نہیں کی تھی ورنہ لاشیں وہاں سے ہٹائی جا چکی ہوتیں۔

یہ اتفاق تھا کہ چیف ڈاولنگ میرے ہاتھوں مارا گیا تھا اور اپنی موت تک وہ یہی سمجھتا رہا ہو گا کہ بل سارا باؤز میں شی کے چار آدمی عمارت کی دیکھ بھال کے لیے موجود ہیں جب کہ وہ عمارت ویران اور لاوارث پڑی ہوئی تھی۔

بل سارا باؤز کے ایک کمرے میں کئی جدید ترین ساخت کا آتشیں اسلحہ دیکھ چکا تھا کہ عمارت میں دو چار روز محصور رہ کر بھی خاصی بڑی نفری کا مقابلہ کیا جا سکتا تھا اس لیے ہم گن کو دوبارہ تھیلے میں ڈال کر میں نے اسلحہ خانے سے ٹامی گن میگزین سمیت حاصل کی اور اپنی تسلی کے لیے دوبارہ عمارت کی تلاشی لے ڈالی۔ اس بار میں نے اپنے آرام کے لیے ایک پرتکلف خواب گاہ کا بھی انتخاب کر لیا جہاں دو عدد ٹیلی فون موجود تھے۔ اس کے بعد باہر کا جائزہ لینے کی بات رسمی سی رہ گئی تھی۔ باہر کوئی موجود ہوتا تو ہیلی کاپٹر کی آواز سن کر کبھی کا اندر آ گیا ہوتا کیونکہ عمارت کے تمام ذیلی دروازوں میں ایسے مخصوص قفل تھے جو دروازہ بند ہونے پر مقفل ہو جاتے تھے اور صرف اندر ہی سے کھولے جا سکتے تھے لیکن نکاس کے بڑے دروازے پر چابی والا قفل تھا جو کھلا ہوا تھا۔ شاید جمی لانیڈ نے ادھر سے جاتے ہوئے پٹ ملا کر بند کرنا ہی کافی سمجھا تھا۔

بڑے دروازے کی چابی دستیاب نہیں تھی اس لیے میں نے اسے اندر سے بولٹ کیا اور اطمینان سے اپنی منتخب کی ہوئی خواب گاہ کی طرف چل دیا۔ بھاگ دوڑ اور جدوجہد کا خاتمہ ہوتے ہی مجھے اچانک تکان کا احساس ستانے لگا تھا اور دل میں بے اختیار نرم گرم بستر کی حرارت آمیز آغوش کی خواہش جاگ اٹھی تھی۔

یہ بڑی عجیب بات تھی کہ محض ایک روز پہلے جو عمارت

تشی کے خونخوار کارندوں کے تصرف میں تھی اور جہاں میں کئی گھنٹوں تک قیدی رہ چکا تھا۔ وہ آج بلا شرکت غیرے میرے تصرف میں تھی اور اس کے اصل قابضین کے بے گور و کفن لاشے وہیں جہاں تہاں اپنے ہی خون میں نہائے ہوئے پڑے تھے۔ ان کے مالکوں کو بھی ان کی لاشوں کو ٹھکانے لگانے کی کوئی فکر نہیں تھی۔

اس خواب گاہ میں داخل ہو کر میں تکان اتارنے کے لیے واش کیبنٹ سے بوتل اتار کر اپنے لیے اسکاچ کا پیگ تیار کر رہا تھا کہ اچانک مجھے ایک کمرے کی کھڑکی کی وہ گرل یاد آ گئی جسے میں نے ہیم گن سے کاٹ کر الگ کیا تھا اور پھر اسی راستے سے میں وہیرا اور سلطان شاہ کے ہمراہ فرار ہوا تھا۔ میں نے زینوں کے اختتام پر لگا نچلا دروازہ بند کر کے مکان میں داخلے کی ہر راہ مسدود کر دی تھی لیکن جمی لانیڈ کا بھیجا ہوا کوئی بھی چالاک آدمی تمام دروازوں کو بند پا کر ذرا سی کوشش کے بعد اس مخدوش کھڑکی تک رسائی حاصل کر سکتا تھا۔

مجھے اچھی طرح یاد تھا کہ جب ہمیں اس کمرے میں قید کیا گیا تھا تو اندر سے دروازہ کھولنا ممکن نہیں ہو سکا تھا۔ شاید اس دروازے میں خاص طور پر باہر کے رخ پر بولٹ موجود تھے۔

اپنا گلاس تیار کر کے میں نے سکون سے اپنا حلق تر کیا۔ سگریٹ سلگا کر چند کش لیے اور پھر گن اٹھا کر اپنے سابقہ قید خانے کی طرف چل دیا۔ وہاں دروازے پر باہر کے رخ پر صرف کنڈی نہیں تھی بلکہ اوپر چار بولٹ بھی لگے ہوئے تھے جن سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس کمرے کو عارضی خاص طور پر قید خانے میں تبدیل کیا گیا تھا۔ میں نے اندر دونوں راہداریوں میں کھلنے والے اس دروازے کے سارے بولٹ لگائے اور پھر پورے اطمینان سے خواب گاہ میں واپس پہنچ گیا۔

بے دھیانی میں بستر پر لیٹتے ہوئے اچانک مجھے احساس ہوا کہ میری پشت پر گن کا تھیلا سا چبھ رہا تھا جسے اتارے بغیر بستر پر لیٹنا ناممکن تھا۔ میں نے تھیلا الگ کر کے اپنی جیبوں سے دونوں ٹرانسمیٹر نکالے اور آن کر کے سائیڈ ٹیبل پر رکھ دیے۔ دیر لگے تو لگا تھا کہ وہ موقع پاتے ہی مجھ سے بات کرے گی لیکن مجھے جمی لانیڈ کی طرف سے بھی رابطے کی امید تھی۔

بستر بہت نرم اور آرام دہ تھا۔ اس کی آغوش میں سر آتے ہی میرا ذہن گزرے ہوئے واقعات کا جائزہ لینے میں مصروف ہو گیا۔ جمی لانیڈ کی زبانی سلطان شاہ کے زندہ بچنے کی خبر سننے کے بعد میرا اندازہ تھا کہ اس جھڑپ دو طرفہ میں میں نے کچھ کھوئے بغیر جمی لانیڈ اور تشی کو ناقابل تلافی جانی اور مالی نقصان پہنچایا تھا جس کا آسانی سے ازالہ نہیں ہو سکتا تھا۔

میں محسوس کر رہا تھا کہ تشی کے ساتھ متواتر تصادم کے نتیجے میں جمی لانیڈ کو میرا مزاج مل چکا تھا اور اسی تسلسل میں وہ کسی بھی وقت مجھ کو بدترین زک پہنچا سکتا تھا۔ اس لیے مناسب یہی تھا کہ میں سلطان شاہ کو تلاش کرتے ہی فوری طور پر کچھ عرصے کے لیے روپوشی اختیار کر لیتا تاکہ مجھے نئی مہم کے آغاز کے لیے محاذ کے انتخاب کا موقع مل جاتا ورنہ اس وقت تک میں بس جمی لانیڈ کے قدموں کے نشانات پر ہی چل رہا تھا اور وہ چالاکی کے ساتھ مجھے کہیں بھی اپنے جال میں پھانس سکتا تھا۔

ویسے شاید روپوشی میرے لیے دشوار ہوتی لیکن کراچی جہانگیر سے فون پر بات کرنے کے بعد میرا وہ مسئلہ بھی حل ہو گیا تھا۔ میں پیٹرو الیسکے اطالوی پاسپورٹ پر کچھ عرصے کے لیے پاکستان جا کر وہاں اپنے معاملات سنبھال سکتا تھا جن میں غزالہ سے ملاقات اور فیکٹری کے مالی مسائل سرفہرست تھے۔

میں ان ہی خیالات میں ڈوبا ہوا تھا کہ اچانک جمی لانیڈ سے چھینے ہوئے ٹرانسمیٹر سے ایک نسوانی آواز ابھرنی شروع ہو گئی جو آواز کم ہونے کے سبب سے میرے لیے ناقابل فہم بھنبھناہٹ تک محدود تھی۔ میں نے تجسس کے عالم میں آواز بڑھائی تو الفاظ واضح ہو گئے۔ وہ اپنا کوئی نام یا کوڈ بتلائے بغیر خیرخواہ کو پکار رہی تھی۔ وہ ایک ہی فقرہ تھوڑے تھوڑے وقفے سے دہراتی جا رہی تھی۔ صاف ظاہر تھا کہ وہ مجھ سے بات کرنا چاہ رہی تھی کیونکہ پچھلی بار میں نے اپنے لیے خیرخواہ کا لفظ ہی استعمال کیا تھا۔

اس وقت میرا ذہن تیزی سے کام کر رہا تھا۔ میں فیصلہ نہیں کر پا رہا تھا کہ اس کال کا جواب دوں یا گول کر جاؤں۔ جواب دینے کا مطلب ہوتا کہ میں اس وقت ٹرانسمیٹر آن کیے جمی لانیڈ کی طرف سے کسی رابطے کی توقع کر رہا تھا جب کہ خاموش رہنے کی صورت میں مجھے یہ خلش ستاتی رہتی کہ شاید جمی لانیڈ کیا بات کرنا چاہ رہا تھا۔

اسی سوچ بچار میں کئی منٹ گزر گئے لیکن دوسری طرف بولنے والی لڑکی نے ہمت نہ ہاری۔ وہ بغیر جھنجھلائے وقفے وقفے سے مسلسل وہی ایک پیغام نشر کیے جا رہی تھی۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا کہ میں نے جواب نہ دیا تو وہ کئی دن تک رٹے ہوئے طوطے کی طرح وہی الفاظ دہراتی رہے گی کیونکہ اس کے لیے وہ جمی لانیڈ کا حکم تھا۔

آخر کار میں نے بات کرنے کا فیصلہ کر ہی لیا اور ٹرانسمیٹر کا بٹن دبا کر بھرائی ہوئی غنودہ آواز میں بولا۔ "بول رہا ہوں، تم کون ہو [illegible]"

"میرا باس تم سے بات کرنا چاہتا ہے۔ ہولڈ آن پلیز۔" لڑکی کی عجلت آمیز آواز سے خوشی کا اظہار ہو رہا تھا کیونکہ کافی دیر کی کوشش [illegible]

کے بعد آخر کار وہ رابطہ قائم کرنے میں کامیاب ہو ہی گئی تھی۔

"ہاں، خیریت تو تھی؟ کیا ہوا تھا؟ اوور۔" چند لمحوں کے سکوت کے بعد نجمی لاشیڈ کی سرد اور سپاٹ آواز ابھری۔

"سو رہا تھا۔" میں نے اسی غنودہ لہجے میں کہا۔ "تم کیسے جاگ رہے ہو؟ اوور!"

"کہاں سو رہے ہوتے تھے؟ اس وقت ہیلی کاپٹر کے انجن کی شور نہیں سنائی دے رہا۔ اوور۔"

"ہیلی کاپٹر اب تک مسلسل پرواز کرتا رہتا تو ایندھن ختم ہونے پر ضرور سمندر میں گر گیا ہوتا۔ تمہارے گیلوانی نے مجھے ایک نجم آباد جزیرے میں پہنچا دیا ہے۔ اس کے ایندھن کا بندوبست ہو گا تو وہ واپس چلا جائے گا۔ اوور۔"

"جزیرہ؟" نجمی لاشیڈ کی آواز میں، میں نے پہلی بار حیرت محسوس کی۔ "ان اطراف میں ایسا جزیرہ کہاں سے آ گیا؟"

"اس موضوع پر میں مزید بات نہیں کر سکتا۔" میں نے مغالطے میں مبتلا کرنے کی نیت سے کہا۔ "اصولاً تو مجھے ذکر ہی نہیں کرنا چاہیے تھا کہ میں کہاں مقیم ہوں۔ مجھے معلوم ہے کہ تمہارے ہاتھ بہت دراز ہیں۔ کوئی دوسری بات کرو۔ اوور۔"

"یہ درست ہے کہ مجھے تمہارا ٹھکانا معلوم ہو جائے تو میں تمہیں ختم کر کے خوش ہوں گا لیکن جزیرے کے بارے میں میرا سوال اضطراری تھا۔ یہ حقیقت ہے کہ میں مارسیلز کے نواح میں کسی نجم آباد جزیرے کے وجود سے لاعلم ہوں۔ اوور۔"

"تمہاری لاعلمی یا ہٹ دھرمی فی الحال میرے حق میں بہتر ہے۔ کیا تم کو صرف یہی معلوم کرنا تھا؟ اوور۔"

"میری اصل دلچسپی تم سے ہے۔" اس کی آواز ابھری۔ "میں تمہیں فریب خوردہ لوگوں پر وار کر کے اپنی توانائی ضائع نہیں کرتا بلکہ جڑ پر وار کرنے کا عادی ہوں۔ تمہارا آدمی میری نظروں میں آ گیا ہے۔ چاہو تو اس سے رجوع کر سکتے ہو۔ اوور۔"

مجھے معلوم تھا کہ وہ اول درجے کا فریبی تھا لیکن اس کی زبان سے وہ الفاظ سن کر مجھے خوشی ہوئی۔ "فوری طور پر ممکن ہے، جزیرے سے نکلنا میرے لیے اس سے نہیں مل سکتا۔ اگر وہ واقعی زندہ ہے تو اسے خود تلاش کرنے کا۔ اسے میری مدد کی کوئی ضرورت پیش نہیں آئے گی ہو سکے تو اسے پاکستان واپس روانہ کرا دو۔ اوور۔"

"یہ سب تمہارا کام ہے۔ میں نے تو تمہیں آگاہ کر دیا ہے۔ اوور!"

"میں اتنا احمق نہیں ہوں جتنا تم سمجھتے ہو۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "تم اسے چارا بنا کر مجھے پکڑنا چاہتے ہو تو یہ کبھی نہ ہو سکے گا۔ مجھے تم سے یہ امید نہیں کہ تم محض میری ہمدردی میں میرے ساتھی کو زندہ رکھو۔ اوور۔"

"تم مجھے اپنا ارادہ بدلنے پر مجبور کر رہے ہو۔ تمہارے ساتھی نے گیسٹ ہاؤس میں مجھ پر فائر کیا تھا۔ اس لیے اصولاً مجھے اس کا خاتمہ کر دینا چاہیے تھا لیکن میں بے مقصد خونریزی سے گریز کرتا ہوں۔ اس لیے اسامہ کے بارے میں تمہیں مطلع کر رہا تھا ورنہ وہ میری نگاہ میں ہے جب چاہوں اسے مروا سکتا ہوں۔ اوور۔"

میرا دل چاہا کہ اس سے بل سارا ہاؤز کے کچن میں پڑی ہوئی چار لاشوں کی تخلیق کا مقصد دریافت کروں لیکن اس طرح میرا پیچھا دشمن فوراً سمجھ لیتا کہ میں نے جزیرے کی کہانی اسے بھٹکانے کے لیے بنائی تھی ورنہ حقیقت میں، میں نے ویران بل سارا ہاؤز میں پناہ لی ہوئی تھی۔ اس لیے اپنی خواہش کو دل میں دبا کر بولا۔ "تمہاری بات درست ہے۔ مجھے حیرت ہے کہ تم نے اس کا نام بھی دریافت کر لیا۔ تم مجھے بتا دو کہ وہ کہاں ہے۔ میں جزیرے سے واپسی کے بعد ہی اس سے مل سکوں گا۔ لیکن میرا دل کہتا کہ اس کے گرد ویسٹ میں تمہارے کسی آدمی کا سایہ بھی نظر آیا تو میں ادھر کا رخ نہیں کروں گا۔ اوور۔"

"تم اس سے ملو یا نہ ملو، یہ تمہارا ذاتی فعل ہے۔ میرا اسے استعمال کرنے کا کوئی ارادہ نہیں ہے۔ مجھے امید ہے کہ جواب میں تم بھی میرے آدمیوں کی خون ریزی سے باز آ جاؤ گے۔ تم اب تک بے مقصد بہت خون بہا چکے ہو۔ اوور۔"

"مشکل یہ ہے کہ براہ راست تم مجھے ڈرانے میں کامیاب نہ ہو سکے ہو۔ ورنہ میں تمہیں جرمن کر سکا ہوں۔ اس لیے سارا زور تمہارے آدمیوں پر گرتا ہے کیونکہ وہ آسانی سے میرے قابو میں آ جاتے ہیں۔ اب میرا ایک اہم ساتھی تمہاری نگاہوں میں آ گیا ہے۔ مجھے حیرت ہے کہ تم نے اس کا سر دھڑ سے علیحدہ کرنے کے بجائے مجھے اطلاع دی ہے۔ اس کا مطلب ہے کہ تم مار دھاڑ کے سلسلے میں اپنے ساتھیوں کے خون کی ارزانی سے بوکھلا گئے ہو اور مجھ سے گفتگو کرنا چاہتے ہو۔ آج کل آدمی تو بہت مل جاتے ہیں مگر تجربے کار آدمی کا ملنا مشکل ہے اور اوور۔"

"تم اس معاملے کو غلط زاویے سے دیکھ رہے ہو۔" میرے تلخ لہجے پر بھی اس کے لب و لہجے میں کوئی تبدیلی نہیں آئی تھی۔ "تم اچھی طرح جانتے ہو کہ میں ایک بہت مضبوط تنظیم ہے اور بڑی تنظیموں میں کسی فرد کے آنے یا چلے جانے سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ اس لیے آدمیوں کے نقصان کے بارے میں تمہاری سوچ بالکل بے بنیاد ہے۔ تم سے جو تجربہ چل رہی ہے اس سے میں کچھ لطف اندوز ہونے لگا ہوں۔ بڑے عرصے کے بعد کوئی ایسا حریف ابھر کر سامنے آیا ہے جس کے سدباب کے لیے مجھے ذاتی طور پر توجہ دینی پڑ رہی ہے۔ اس لیے میں تم کو تمہارے ہی انداز میں انجام تک پہنچاؤں گا۔ تم جو چاہو سمجھ لو۔ لیکن میں تمہارے آدمی کو ہاتھ نہیں لگاؤں گا۔ شاید اس کے عوامی

تمہارے پاس ہیں اس لیے وہ کسی ہوٹل کے بجائے شہر میں کوئی خفیہ ٹھکانا تلاش کر رہا ہے اور ممکن ہے کہ اس گمنام سیاحوں کی یادگار والے پارک میں مالیوں کے سامان کی کوٹھری میں چھپا ہوا ہے۔ بھوک پیاس نے نہ ستایا تو وہ ہفتوں اس گندے اسٹور میں چھپا رہ سکتا ہے۔ اوور۔"

"میں تمہارے ان جذبات کی قدر کرتا ہوں۔" میں نے اُسے مزید اشتعال دلانے سے گریز کرتے ہوئے مصالحانہ لہجے میں کہا۔ "جزیرے سے واپسی تک وہ وہیں رکا رہا تو میں ضرور اس سے ملوں گا۔ اوور۔"

"لیکن یہ جزیرہ ابھی تک میری سمجھ میں نہیں آرہا۔" میرے لب و لہجے کی تبدیلی محسوس کرتے ہوئے وہ پھر بولنے پر مجبور ہو گیا۔ "تم یقین کرو کہ میں وہاں تم کو گھیرنے کی کوشش نہیں کروں گا لیکن یہ ضرور جاننا چاہتا ہوں کہ مارسیلز کے نواح میں ایسا کون سا جزیرہ ہے جس کے وجود سے میں اور میرے آدمی آج تک لاعلم ہیں۔ اوور۔"

"تم نہیں سمجھ سکتے۔ تمہارے آدمی ضرور واقف ہیں۔ مجھے گیلوان نے یہاں پہنچایا ہے۔ واپسی پر اس سے ساری تفصیل معلوم کر لینا۔ وہ ان علاقوں کے بارے میں شاید قابلِ رشک معلومات رکھتا ہے۔ اوور۔"

جواب میں اُس نے کچھ کہنا شروع کیا تھا کہ اچانک میری توجہ دوسرے ٹرانسمیٹر کی طرف مبذول ہو گئی جس پر ویرا کی آواز ابھر رہی تھی جس نے فوراً ہی اس انسٹرومنٹ کی آواز بالکل بند کر دی تا کہ بھی لائنڈ کی بات کا اختتامی جواب نشر کرتے ہوئے ویرا کی آواز دوسری طرف نہ سنی جا سکے۔

"کیا گیلوان تمہارے قریب موجود نہیں ہے؟ اوور۔" بھی لائنڈ دریافت کر رہا تھا۔

"میرے نزدیک وہ قابلِ اعتماد آدمی نہیں ہے اس لیے میں نے ایک ہی چھت کے نیچے اس کے ساتھ رات گزارنا پسند نہیں کیا۔ جزیرے پر لینڈ کرتے ہی میں اس سے الگ ہو گیا تھا اور اب مجھے تنہا رہنا ہے۔ تم نے اس وقت مجھے سوتے سے جگایا ہے۔ سکون سے گیلوان کا انتظار کرو اور پھر تمہارے سارے مسائل حل ہو جائیں گے۔ اوور اینڈ آل۔"

میں نے اس کے جواب کا انتظار کیے بغیر سلسلہ منقطع کر دیا اور جھپٹ کر ویرا کے دیے ہوئے انسٹرومنٹ کی آواز بڑھا دی۔ اس وقت بھی ویرا میرے لیے کال کر رہی تھی۔ اُس نے اپنا جملہ مکمل کر کے جواب ہی لائن بھیجے اوور کہا میں فوراً ہی بٹن دبا کر بول پڑا۔

"ڈیئر ویرا اسپیکنگ... تم نے تسلی کر لی ہے کہ اس وقت تمہاری آواز کوئی اور نہیں سن رہا ہوگا؟ اوور۔" میری آواز میں تجسس آمیز اشتیاق ابھر آیا تھا کیونکہ اس وقت میں ویرا کے اصل خیالات سے آگاہی حاصل کر سکتا تھا۔

"جہاں تمہیں لایا گیا تھا وہ عمارت بلکہ وہ سارا اڈا اسپیس ٹائمن کے نام سے پہچانا جاتا ہے اور یہاں عقل کو دنگ کر دینے والے آلات اور شعبے سجے ہیں۔ ان کو دیکھنے کے بعد مجھے مقدر پر یقین آگیا ہے۔ تمہارے نصیب میں آزادی نہ لکھی ہوتی تو تمہارے یہاں سے بچ نکلنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا تھا۔ ہیف کو موقع مل جاتا تو تمہیں مفلوج کر کے کسی بھی کونے میں ڈال سکتا تھا... میں یہاں کے ریڈیو سینٹر سے ایک ایسا آلہ حاصل کرنے میں کامیاب ہو گئی ہوں جو اپنے گرد و پیش تین دس فٹ کے فاصلے میں پیدا ہونے والی ہر آواز اور صوتی ارتعاش کو مکمل طور پر جذب کر لیتا ہے۔ تمہاری آواز میں سے ہیڈ فون پر سن رہی ہوں۔ میں تم سے بات کر رہی ہوں۔ ٹرانسمیٹر کے نزدیک ہونے والے برقی ارتعاش سے تم میری آواز سن رہے ہو گے مگر میری آواز خود مجھے بھی سنائی نہیں دے رہی۔ یہ بہت حیرت ناک اور کمال کا آلہ ہے۔ اوور۔"

"بڑی خوشی کی بات ہے لیکن یہ دھیان رکھنا کہ وہ آلہ خاص طور پر تمہاری آواز کہیں اور نہ پہنچا رہا ہو۔ ویسے بھی فکر کی کوئی بات نہیں۔ تمہیں اپنا باپ مل گیا ہے اور باپ کو بیٹی مل گئی ہے۔ لہٰذا بس آگے اپنی اصلیت بتا دو۔" اُس کی آواز قدرے جھنجلائی ہوئی تھی۔

"تم مشرقی مرد۔ عورت کو ہمیشہ اپنا مطیع اور دست نگر دیکھنا چاہتے ہو۔ اُسے اپنے فیصلے کی آزادی دے ہی نہیں سکتے۔ میں جو کچھ کر رہی ہوں، سوچ سمجھ کر کر رہی ہوں۔ پھر ذرا یہ تو بتاؤ کہ مجھ پر تمہارا کیا اختیار ہے؟ کس رشتے سے تم مجھے اپنی مرضی کا پابند بنانا چاہتے ہو؟ اوور۔"

"تم جذباتی ہو رہی ہو مائی ڈارلنگ بے بی!" میں نے اُس کی بات مکمل ہوتے ہی کہا۔ "پتا نہیں تم نے اس وقت مجھ سے کس لیے رجوع کیا ہے۔ میں تمہیں حیرت انگیز امکانات سے آگاہ کر رہا تھا۔ تمہارے فیصلوں پر اثرانداز ہونے کا میرا کوئی ارادہ ہے نہ حق حاصل ہے۔ تم سے میرے قریبی دوستانہ مراسم ضرور رہے ہیں لیکن روایتی مفہوم میں تم میری گرل فرینڈ بھی نہیں بن سکی ہو، اس لیے تمہیں جذبات کی رو میں بہے بغیر اپنے دل کی بھڑاس نکال لینی چاہیے۔ اوور۔"

"اسے تم بھڑاس نہیں کہہ سکتے۔" اُس کے لہجے میں کوئی تبدیلی نہیں آئی تھی۔ "میری سمجھ میں نہیں آتا کہ تم مجھے سمجھنے کی کوشش کیوں نہیں کرتے۔ میں تم سے تعاون کرنا چاہتی ہوں۔ تمہارا ہاتھ بٹانے کے لیے آمادہ ہوں لیکن کٹھ پتلی بننے کے لیے آمادہ نہیں ہوں۔ یہ شرائط تسلیم کر سکتے ہو تو میں آگے بات کروں گی ورنہ وقت ضائع

ساتھ کر دیا۔ ہاتھ منہ دھو کر میں نے ویرا کا لایا ہوا لباس زیب تن کر کے سر پہ ہیٹ جمایا، سیاہ فریم والی عینک لگائی اور ڈریسنگ کارنر میں آئینے میں اپنا عکس دیکھا تو خود حیران رہ گیا۔ مجھ میں اتنی واضح تبدیلی آ چکی تھی کہ خود اپنا عکس اجنبی نظر آ رہا تھا۔ میں ان دونوں کے سامنے آیا تو ان کے چہرے مسرت سے کھل اٹھے۔

"اب تمہیں کوئی نہیں پہچان سکتا۔" ویرا نے اپنی محنت کو بار آور دیکھ کر پرجوش لہجے میں کہا۔

"تم اپنا سر مونڈ کر بھی خود کو اتنا تبدیل نہیں کر سکتیں۔" سلطان شاہ کو تبصرہ کرنے کا سنہرا موقع ہاتھ آ گیا۔

"یہ شوق تم ہی پورا کر لینا۔ مجھے مزید کسی تبدیلی کی ضرورت نہیں۔" ویرا ترش لہجے میں بولی۔

"حلیہ بدلنے کے علاوہ وہ اب رہ بھی کیا گیا ہے تمہارے لیے۔ اپنے ملک کے سارے ہی تیر ایک ایک کر کے آزما چکی ہو۔" اس وقت میں نے پہلی بار محسوس کیا کہ پاکستان سے باہر نکلنے کے بعد سلطان شاہ کی اردو قابل برداشت حد تک بہتر ہو چکی تھی۔

"چلو! میں تمہارا ہی سر مونڈ دوں۔" ویرا نے جھلا کر اس کا کالر دبوچ لیا اور مجھے مجبوراً دخل انداز ہو کر سلطان شاہ کو تیاری کے لیے باتھ روم کی طرف دھکیلنا پڑ گیا ورنہ ویرا اپنے ارادے میں سنجیدہ نظر آ رہی تھی۔

ابھی لانبڈ کا دروازہ تسمیر آن کیا ہوا اسینہ رکھا ہوا تھا۔ میں صوفے پر دراز سگریٹ پی رہا تھا اور ویرا دیوار گیر سوئچ بورڈ پر برقی کیتلی میں چائے کے لیے پانی کھولا رہی تھی کہ اچانک دروازے پر دستک ہوئی اور ہم دونوں ہی چونک پڑے۔

یہ میں پہلے ہی دیکھ چکا تھا کہ اصل مکان سے ملحق اس کمرے کے دروازے پر ڈور بیل کا کوئی بٹن وغیرہ موجود نہیں تھا لیکن اس بات پہ حیرت ضرور تھی کہ ہمارے وہاں پہنچتے ہی کون سا ملاقاتی نازل ہو گیا تھا۔

ویرا جھجکتے ہوئے دروازہ کھولنے کے لیے بڑھی تو میں نے گن کو جیب سے نکال کر اپنی گود میں چھپا لی تاکہ خطرے کی صورت میں بلا تاخیر جوابی کارروائی کر سکوں۔ عافیت اور بے فکری کا وہ ٹھکانہ میسر آنے کے بعد میں فوری طور پر کوئی خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں تھا۔

دروازہ کھولنے سے پہلے ویرا نے دستک دینے والے سے کوئی سوال کیا اور اس کا جواب سن کر سر کی جنبش سے مجھے مطمئن رہنے کا اشارہ کرتے ہوئے دروازہ کھول دیا۔ باہر ایک ادھیڑ عمر شخص

موجود تھا۔ ویرا کی دعوت کا رسمی انتظار کیے بغیر اندر گھس آیا۔ اس کی زرد اور بے رونق آنکھوں میں روح کو لرزا دینے والی عجیب سی اداسی موجود تھی جیسے وہ زندہ انسان کے بجائے کسی مردے کی کھلی ہوئی حسرت زدہ نگاہیں ہوں۔ میرا اندازہ تھا کہ وہ شخص مدتوں سے کسی طاقت ور نشے کا عادی چلا آ رہا تھا۔

اندر آ کر اس نے میری طرف دیکھتے ہوئے ویرا سے فرنچ میں کچھ کہا جس پر ویرا انگریزی میں بولی۔ "موسیو کاوالی! تم انگریزی جانتے ہو اس لیے میں اسی زبان میں بات کروں گی تاکہ میرا مہمان اجنبیت محسوس نہ کرے۔ تمہیں اعتراض تو نہیں ہو گا؟"

اس شخص نے نفی میں ہاتھ فضا میں لہرایا اور انگریزی میں بولا۔ "زبان سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ اعتراض تو مہمان کی موجودگی پر ہے۔ تم نے ابھی تک اس کا جواب نہیں دیا۔"

"میں مانتی ہوں کہ کمرا تم نے مجھے دیا تھا لیکن یہ مہمان مل گیا تو میں اسے کہاں لے جاتی؟"

"یہاں اور بھی تو ہے۔" وہ کسی مردار گدھ کی طرح کمرے میں چاروں طرف نگاہیں دوڑاتے ہوئے بولا۔ "مجھے اطلاع ملی تھی کہ اس کمرے میں تین افراد آئے ہیں۔ تیسرا کہاں غائب ہو گیا؟" اس کے

گفتگو نہ ہونے کے باوجود ان کی دستک سے ظاہر ہو رہا تھا انہیں وہاں کسی نہ کسی کی موجودگی کا پورا یقین تھا۔

وہ دونوں سارا کو پیچھے تو نظروں سے گھور رہے تھے جبکہ ویرا نے پچھلے کے پل ہی جگہ چھوڑ دی اور تقریباً دوڑتی ہوئی درمیانی دروازے سے گزر کر سارا کے مکان میں غائب ہو گئی۔

سارا شش و پنج میں تھی اس لیے میں نے بڑھ کر دروازہ کھول دیا کیونکہ پولیس سے نہ مزاحمت کی جا سکتی تھی نہ تاخیر کرکے ان کی مخاصمت مول لینی مناسب تھی۔

دروازہ کھلتے ہی ہم تینوں کی رفتار یکایک تیزی سے بڑھ گئی اور دیر تک کی بڑی ہی سستی کی سرد و طرف گئی کیونکہ باہر کی کہر آلود فضا میں میرے سامنے چار مستعد اور باوردی پولیس والے پوری طرح تیار کھڑے ہوئے تھے۔ ان سے ذرا دور ایک پولیس کار موجود تھی جس میں ڈرائیونگ سیٹ پر ان کے پانچویں ساتھی کا ہیولا نظر آ رہا تھا۔

"اگر ہم انگریزی میں بات کریں تو زیادہ مناسب ہوگا کیونکہ میرے مہمان فرنچ نہیں جانتے۔" ایک پولیس افسر کے ابتدائی کلمات کے جواب میں سارا نے کہا اور پھر میری طرف مخاطب ہوگئی۔ "یہ بتا رہے ہیں کہ مقامی پولیس اسٹیشن سے آئے ہیں اور ان کا نام ویلری جیمس ہے۔"

میں نے خوش دلی کے ساتھ ہاتھ آگے بڑھاتے ہوئے ویلری سے ہاتھ ملایا اور پھر اخلاقاً اس کے ساتھیوں سے بھی وہ رسم پوری کرنا پڑی۔ ویلری نے گفتگو کی ابتدا کی تھی اس لیے اس کے چہرے پر قدرے شائستگی ابھر آئی تھی لیکن بقیہ تینوں کے چہرے انتہائی سنگلاخ اور غیر دوستانہ نظر آ رہے تھے۔ مجھ سے ہاتھ ملاتے ہوئے ان تینوں نے ہی بلا ضرورت طاقت کا مظاہرہ ضروری سمجھا تھا۔

"باہر سردی ہے، اندر آ جائیں آپ لوگ۔" سارا نے ان چاروں کو راستہ دیتے ہوئے کہا اور لمحہ بھر میں اس چھوٹے سے کمرے میں آزادانہ نقل و حرکت کے لیے کوئی گنجائش نہیں رہی۔ ویلری اور اس کے ساتھیوں نے اندر داخل ہوتے ہی تجسسانہ انداز میں ہر چیز کا جائزہ لینا شروع کر دیا تھا جیسے انہیں وہاں کسی خاص مشتبہ چیز کی تلاش ہو۔

"میں کیا خدمت کر سکتی ہوں؟" سارا نے ان کو اپنی موجودگی کا احساس دلاتے ہوئے سوال کیا۔ "مجھے سارا کاویل کہتے ہیں اور میں یہاں اپنے باپ مسٹر کاویل کے ساتھ رہتی ہوں۔"

"ہمیں بھی یہی بتایا گیا تھا۔" ویلری نے جھجکتے ہوئے خفت آمیز لہجے میں کہا۔ "ہم دراصل یہاں اپنی ناوقت مداخلت پر شرمندہ ہوں لیکن ہمیں اطلاع ملی تھی کہ اس گھر میں آج شام کچھ مشکوک لوگ قیام پذیر ہوئے ہیں۔ مجھے یقین ہے کہ وہ اطلاع بے بنیاد رہی ہوگی لیکن شہر کے حالات کے پیش نظر ہمیں رسمی کارروائی کے لیے یہاں آنا پڑا۔۔۔"

"میں احتجاج کرتی ہوں۔" سارا، ویلری کے چہرے پر نظریں گاڑ کر بولی۔ "اول تو یہ کوئی گھر نہیں بلکہ ایک مکمل رہائشی یونٹ ہے البتہ اس عقبی کمرے کو میں مہمانوں کے قیام کے لیے استعمال کرتی ہوں پھر یہ کہ میرے مہمانوں پر کسی کو شبہ ظاہر کرنے کا حق کس نے دے دیا۔ تم لوگ بھی اس اطلاع پر پوری نفری کے ساتھ یہاں آ گئے۔ اس وقت میرے دروازے پر باوردی پولیس اہلکاروں کی بھیڑ اور پولیس کار کی موجودگی میرے پڑوسیوں میں ہر قسم کی بدگمانیاں پیدا کر سکتی ہے۔ آنا ہی تھا تو اس عقبی دروازے پر دستک دینے کے بجائے تمہیں سامنے کے دروازے سے آ کر گھنٹی بجانا چاہیے تھی۔ یہ طریقہ تو بہت ناشائستہ ہے۔"

"حالانکہ میں نے شائستہ رہنے کی ہر ممکن کوشش کی ہے۔" ویلری نے معنی خیز لہجے میں کہا۔ "ہم محض تمہارے پڑوسیوں کی توجہ سے بچنے کے لیے اس عقبی دروازے پر آئے ہیں ورنہ میرے ڈرائیور نے پہلے اگلے دروازے پر ہی کار روکنی چاہی تھی۔ ہمیں تم صرف اپنے مہمانوں کے شناختی کاغذات دکھا دو، ہم لمحہ بھر میں یہاں سے واپس لوٹ جائیں گے۔ عام حالات میں ہم گمنام فون کالز کو سرے سے نظر انداز کر دیتے ہیں لیکن آج کل ہمیں ایسی شکایات پر بھی دوڑنا پڑتا ہے۔ ہم خود اس صورت حال سے نالاں ہیں لیکن مجبوری ہے۔"

"ہم دونوں مس سارا کاویل کے مہمان ہیں۔" سارا کے بولنے سے پہلے ہی میں نے بولنا شروع کر دیا۔ مجھے ڈر تھا کہ وہ تین کا ذکر کر بیٹھی تو اس وقت ویرا کی شناخت مشکوک ہو جانے کی۔ غنیمت یہ تھا کہ ویرا موقع کی نزاکت بھانپ کر پہلے ہی مکان کے اندرونی حصے میں غائب ہو چکی تھی۔ "میرا نام پیٹر والک ہے اور میرا ساتھی راما نجے ہے۔"

"شاید تم دونوں ہی غیر ملکی ہو؟" ویلری نے تصدیق طلب لہجے میں براہ راست مجھ سے کہا۔ "اگر تم دونوں اپنے پاسپورٹ چیک کرا دو تو ہماری کارروائی مکمل ہو جائے گی۔"

میں پاسپورٹ لینے کے لیے مڑا ہی تھا کہ سارا نے نہایت مکاری کے ساتھ جارحانہ انداز اختیار کرتے ہوئے کہا۔ "تم چاہو تو پورے گھر کی تلاشی بھی لے سکتے ہو۔۔۔۔"

ویلری نے اس کی بات کاٹ دی۔ "مس کاویل! بات نہ بڑھاؤ۔ ہمیں معلوم ہے کہ ہماری مداخلت تمہیں گراں گزری ہے لیکن ہم نے تمہیں زیادہ پریشان نہیں کیا ہے۔ پاسپورٹ دیکھ کر ہم چلے جائیں گے۔ دوسری صورت یہ بھی ہو سکتی ہے کہ ہم ایک تاکید بھیج کر تمہیں اپنے مہمانوں اور ان کے شناختی کاغذات سمیت

کر سکتے تھے۔ اس طرح تشی نے ان پہاڑوں میں ہیروئن کی پیداوار کی ایک زرخیز منڈی تیار کر لی تھی جہاں سے حاصل کی ہوئی ہیروئن ہزاروں میل کی مسافت طے کر کے امریکا اور یورپ کی منڈیوں میں منہ مانگے داموں فروخت کی جا رہی تھی۔ یہ ہولناک زہر مغرب کے ساتھ ساتھ اپنا گھر بھی گلا رہا تھا اور اب بھی تیزی سے سرایت کر رہا تھا۔ خیبر سے کراچی تک پاکستان کے ہر شہر میں ہیروئن پراسرار اور حیرت ناک طریقے پر متعارف اور مقبول ہوئی تھی۔

موت کے ان تاجروں نفرت سوداگروں کا اندازِ واردات بھی بہت منطقی اور دل میں اتر جانے والا تھا جس کے نتیجے میں افیون کی کاشت کو ختم کرنے کی کوشش کبھی بھی پوری طرح بارآور نہیں ہو سکی تھی۔ انھوں نے طلب اور رسد کے معاشیاتی اصول کے تحت افیون کو ذہین سے آگے والی دوسری نسبت منفعت بخش فصلوں کے برابر لا کھڑا کیا تھا اور بہت سے محب وطن اور دیندار لوگوں کو یہ باور کرانے میں کامیاب ہو گئے تھے کہ اگر وہ اپنی زرخیز زمینوں پر کوئی ایسی فصل کاشت کرتے ہیں جس کا معاوضہ خطیر اور پیشگی مل سکتا ہے تو یہ ان کا معاشی حق ہے جس پر کوئی ڈاکہ نہیں ڈال سکتا — برسوں پیشتر جب ان علاقوں میں متبادل روزگار کی فراہمی کے لیے کارخانوں اور صنعتوں کے قیام کے لیے سڑکوں اور دوسرے مواصلاتی ذرائع کی تعمیر کا آغاز کیا گیا تو ان سادہ دلوں لوگوں میں یہ افواہیں پھیلا کر مزاحمت کی دیوار کھڑی کر دی گئی کہ رسل و رسائل کے مضبوط ذرائع میسر آتے ہی پوری قوت کے ساتھ ان کی لہلہاتی فصلوں اور گل رنگ آبادیوں کو تہس نہس کر کے انھیں معاشی طور پر تباہ کر دیا جائے گا اور افیون کے بدلے علاقے میں آنے والی خوشحالی ایک خواب بن جائے گی۔ سرکاری سطح پر ایسے پروپیگنڈے کا مقابلہ ہمیشہ بری طرح ناکام ہوا تھا کیونکہ ان علاقوں کے مخصوص ماحول اور وسائل کی وجہ سے سرکاری آواز ہر گھر تک پہنچانا ممکن نہیں تھا۔

چنانچہ اب بھی پہاڑیوں پر لہلہاتی فصلیں کاشت ہو رہی تھیں۔ ان کا جوہر ہیروئن کی صورت میں کشید ہو کر عالمی منڈیوں میں کالے دھن کو فروغ دے رہا تھا۔ خستہ حال اور بے سر و سامان مہاجرین کے جتھے اپنی زندگی کی ایک نئی ابتدا کی خاطر پہاڑوں سے چند کلو ہیروئن لا کر شہروں میں فروخت کر رہے تھے جو شقی زندگی سے اکتائے ہوئے ذہنوں کے لیے خوابناک سرور کی ایک انوکھی جنت فراہم کر رہی تھی جس میں زندگی کے تلخ و مسائل کا تصور دور دور تک کوئی گزر نہیں تھا۔ سارہ کا دل اس سلسلے میں بالکل وہی کام سرانجام دے رہی تھی۔ نئے لوگوں کو ہیروئن کی طرف راغب کرنے میں اس کا کردار بہت اہم تھا۔

"دشمنی ان سے نہیں، ان کے کام سے ہے۔" میں نے پُرخیال لہجے میں سارہ کی بات کا جواب دیا۔ "وہ ہر ایک کو ہیروئن کا غلام بنانے کی ایک ہولناک سازش کر رہے ہیں اور ہم انھیں ناکام کرنا چاہتے ہیں۔ لیکن اسی لیے وہ ہمارے قتل کے پیاسے ہو گئے ہیں اور ہر قیمت پر ہمیں موت کے گھاٹ اتار دینا چاہتے ہیں۔"

اس کی چھوٹی چھوٹی چمک دار آنکھوں میں بے اعتباری ابھر آئی۔ "ہو سکتا ہے تمھاری اس کہانی پر یقین نہیں کر سکتی کیونکہ مجھے تو آمد کی بات بتلانے میں کوئی ہرج نہیں ہے۔"

"یہ حقیقت ہے سارہ ڈارلنگ!" میں نے میری حالت میں وضاحت کی۔

"اس دور میں کون دوسروں کے لیے اپنی جان جوکھوں میں ڈالتا ہے؟" اس نے بدستور بے اعتباری سے کہا۔ "میرا تو خیال ہے کہ تم لیڈز یا درم کی کسی مخالف پارٹی کے لیے کام کر رہے ہو اور تمھارے درمیان مفادات کی جنگ جاری ہے۔"

"ہم تمھیں اپنی بات ماننے پر مجبور نہیں کر سکتے لیکن تم نے ہیروئن کی تباہ کاریاں اپنی آنکھوں سے دیکھی ہیں۔ ہیروئن نے کتنے ہی ہنستے بستے گھرانے ان درندوں کی بھینٹ چڑھ چکے ہیں۔" کمال نے سچ کہتے ہوئے کہا۔

"ہیروئن جنت یا سے زیادہ خوفناک بلا ہے جو ایک بار اس کے چنگل میں آ جائے زندگی بھر اس کے عذاب سے نہیں نکل سکتا۔ تمھارا شوہر آثار اور میری کا بچوں شمس کو بھول کر اس کا غلام ہو چکا ہے۔ تمھارا باپ تمھارے سامنے ہے۔ وہ مارفین لیتا ہے جو اتنی ہولناک نہیں لیکن پھر بھی وہ تمھارے گھر کی ایک زندہ مثال ہے۔"

سارہ ایسے پریشان ہو کر رہ گئی۔ "میرے باپ کی بات نہ کرو، وہ تو ایک عذاب میں مبتلا ہے......"

"اور شاید تم لاشعوری طور پر انتقاماً دوسروں کو ہیروئن کے عذاب میں مبتلا کر رہی ہو۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر پُرزور لہجے میں کہا۔ "تمھارا گھر نہیں بسا۔ اس لیے تم بسے بسائے گھرانے پر کڑی ہو۔"

"نہیں!" اس نے اپنی دونوں کنپٹیاں اپنی ہتھیلیوں سے دباتے ہوئے کہا۔ "میں ہیروئن کے بارے میں اخبارات اور رسائل میں بہت کچھ پڑھتی رہی ہوں لیکن ایسا تو میں نے کبھی محسوس نہیں کیا۔ تم نے تو مجھے ڈرا دیا ہے۔"

"یہ حقیقت ہے سارہ!" میں نے لوہا گرم دیکھ کر اصرار کیا۔ "شاید تم سوچ رہی ہو کہ تم تنہا لیڈز اور درم سے الگ ہو کر کیا بگاڑ لو گی۔ وہ تم جیسی درجنوں لڑکیوں کو رکھ لے گا لیکن یہ سوچ غلط ہے۔ کبھی کبھی ایک آدمی اور اس کی سوچ کا نام ہے اور اس کی بات بھی آج میرے ساتھ تمھارے سامنے بیٹھی ہوئی ہے۔"

میرے اشارے پر اس نے اپنی آنکھیں پھاڑ کر ویرا کو دیکھا

"پیچے اس کے سر پر یک بیک سینگ نکل آئے ہوں!" میں سرسراتی ہوئی آواز میں بولی۔ "تت۔۔۔ تو۔۔۔۔ یہ سرینا جعفری نہیں تھی؟"

"نہیں۔" ثمارہ نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "یہ معلوم ہوتا ہے کہ تم شی کے بارے میں بہت کچھ جانتی ہو۔"

"بہت کچھ نہیں، بس اتنا ہی جانتی ہوں جتنا زیر زمین دنیا سے وابستہ لوگوں کو عام طور پر معلوم ہے۔" میری بات کا جواب دیتے ہوئے وہ ویرا کو یوں گھور رہی تھی جیسے وہ کسی دوسرے سیارے سے آئی ہوئی مخلوق رہی ہو۔ "سب جانتے ہیں کہ شی کا سربراہ نئی لائیڈ ہے جسے آج تک کوئی نہیں دیکھ سکا حتیٰ کہ شی میں کام کرنے والی اس کی بیٹی نے بھی کبھی اپنے باپ کی صورت نہیں دیکھی۔ اگر میری یادداشت دھوکا نہیں دے رہی تو تمہاری ساتھی کا نام ویرا لائیڈ ہونا چاہیے۔"

"تمہاری یادداشت قابلِ رشک ہے۔" میں نے تعریفی لہجے میں کہا۔ "یہ ویرا لائیڈ ہی ہے اور اب شی سے باغی ہو کر ہمارے ساتھ اس کی زندگی پر بن گئی ہے۔ اسی لیے یہ بھی لیبرلی درہام کی ہٹ لسٹ پر آ گئی ہے۔"

"شاید تم درست کہہ رہی ہو۔" وہ پُرخیال لہجے میں بولی۔ "ہمیں زندہ رہنے کے لیے چند ضروری آسائشوں کے ساتھ پیٹ بھرنے کے لیے تھوڑا سا رزق، تن ڈھانپنے کے لیے معقول لباس اور سر چھپانے کے لیے ایک ٹھکانا ہی تو درکار ہوتا ہے پھر ہم اپنی خواہشات اور ہوس کا دامن کیوں اتنا وسیع کر لیتے ہیں کہ برے اور بھلے کی تمیز چھوڑ کر بس کمانے اور کمانے کے چکر میں لگے رہتے ہیں؟"

"کمانے کی آرزو بری نہیں لیکن یہ دیکھنا ضروری ہوتا ہے کہ اس آمدنی کی کیا قیمت ادا کی جا رہی ہے۔" میں نے کہا۔ "تم میں تعلیم کی کمی ہے لیکن تم چاہو تو تھوڑی سی کوشش سے کوئی ڈھنگ کے کام تلاش کر سکتی ہو۔"

"میں وعدہ کرتی ہوں کہ یہ ذلیل کام چھوڑ دوں گی۔" وہ سر جھکا کر شرمسار لہجے میں بولی پھر اچانک ہی ویرا سے مخاطب ہو گئی۔ "تم لوگ واقعی بہت نرم دل معلوم ہوتے ہو۔ شاید تمہیں علم نہ ہو لیکن پیرس میں مسٹر ہارڈ کی خفیہ رقم صرف اس لیے رکھی ہے کہ میں اپنے پتے کا علاج کرا کے احساسِ کمتری سے عاری زندگی گزار سکوں۔ اتنے ہمدردانہ انداز میں تو شاید میرے باپ نے بھی کبھی میرے لیے نہ سوچا ہوگا۔ علاج کے بہانے میں لیبرلی درہام سے کنارہ کشی اختیار کر کے اپنی موجودہ زندگی کو خیرباد کہہ دوں گی۔ اگر ہم اگلی بار کبھی مل سکے تو تم مجھے ایک شریف اور گھریلو لڑکی پاؤ گے۔"

وہ بول رہی تھی اور میں سوچ رہی تھی کہ ایسے لوگ کم ہی ہوتے ہیں جو اندر سے باہر تک سراپا شیطان بن جاتے ہیں اور اپنے مکروہ وحشت و لالچ کے متن ہاتے تو آج بھی پیدا کر لیتے ہیں۔ البتہ ہر بچے آدمی کے اندر کہیں نہ کہیں گہرائی میں اس کی فطری شخصیت ضرور موجود ہوتی ہے جسے تھوڑی سی کوشش سے کرید لیا جائے تو اسے سیدھی راہ پر ڈالا جا سکتا ہے لیکن مغرب کے اکثر مادیت پرست معاشرے میں ہر شخص اپنی ہی دنیا میں گم تھا۔ حتیٰ کہ باپ کو اولاد کی اور بیوی کو شوہر کی پروا نہیں رہ گئی تھی۔ ایک دوسرے پر اپنا وقت ضائع کرنے کے بجائے وہ سہل پسند لوگ بعض اوقات اذیت ناک بکھیڑوں کے تحت بھی زندگی گزارنا گوارا کر لیتے تھے۔

"واقعی ہمیں کچھ معلوم نہیں تھا۔" سارا کی بات مکمل ہونے پر ویرا نرمی سے کہہ رہی تھی۔ "اگر تم چاہو تو نئے سرے سے آغاز کے لیے کچھ رقم اور بھی لے سکتی ہو۔" سارا نے اس کا شکریہ ادا کرتے ہوئے مزید رقم لینے سے انکار کر دیا۔

وہ محفل دیر تک جاری رہی۔ سارا اپنے کام، لیبرلی درہام اور شی سے پوری طرح برگشتہ ہو چکی تھی۔ اس نے ہمیں پیشکش کی کہ اگر ہم اپنے دشمن لیبرلی درہام کا خاتمہ کرنا چاہیں تو وہ پوری طرح ہمارا ساتھ دینے کے لیے تیار تھی۔ اس پیشکش پر ویرا خوش ہو گئی تھی لیکن میں یہاں پیرس میں مزید وقت ضائع کرنا نہیں چاہتی تھی۔ اس لیے وہ بات وہیں رہ گئی اور رات گئے ہم تینوں درمیانی راستے سے پلٹنے کے بعد میں واپس آ گئے۔ سارا نے ویرا کو اپنی خواب گاہ میں سلانے کی پیشکش کی تھی لیکن ویرا اس سے ہمدردی کے باوجود اس کے ساتھ شب بسری کے لیے آمادہ نہ ہو سکی۔

اس وقت میرا ارادہ تھا کہ اگلی صبح ہمیں مارسیلز بلکہ فرانس کی سرزمین کو خیرباد کہہ دینا چاہیے لیکن اس خیال کو ترک کرنے کا سب سے بڑا سبب یہ تھا کہ ویرا کے پاس کوئی پاسپورٹ نہیں تھا جس کی تیاری میں ایک دو دن صرف ہو سکتے تھے۔ دوسری طرف مارسیلز کی پولیس کی سارا کے مکان پر آمد کے باعث میرا اور سلطان شاہ کا پہلے والا نام ریکارڈ پر آ گیا تھا اور نئی لائیڈ اس بات سے واقف ہو چکا تھا کہ ہم دونوں ہی فرضی ناموں کے تحت اپنی شناخت کرا رہے تھے۔ گیسٹ ہاؤس والی مادام ملوا کے ذریعے ہمارے حلیے کا انکشاف اس کے علم میں آ چکے تھے اور اگر بدقسمتی سے پولیس ریکارڈ بھی اس کے علم میں آ جاتا تو پھر سارا کا مکان میدانِ جنگ میں تبدیل ہو سکتا تھا۔ اس وجہ سے میں وہاں رات گزارنے کے بعد بالکل بھی نہیں ٹھہرنا چاہتی تھی۔

میری دوسری کوشش یہ تھی کہ ہم تینوں مارسیلز سے الگ الگ روانہ ہو کر اٹلی کے کسی مقام پر یکجا ہو جائیں تاکہ راستے میں تین کی تعداد کے باعث ہمارا گروپ کسی کی نظروں میں نہ آ سکے۔

روم، اٹلی کے تقریباً وسط میں فرانس سے بہت فاصلے پر واقع تھا جب کہ فرانس کی سرحد سے قریب ترین بڑا اطالوی شہر

میلان تھا جو ہمارے لیے زیادہ بہتر ٹھکانا ثابت ہو سکتا تھا۔ ویرا کا خیال تھا کہ اگر وہ سلطان شاہ کے ساتھ ٹرین کے ذریعے میلان روانہ ہو تو سرحد عبور کرتے ہوئے کوئی نہ کوئی پکڑ جاتا اگر سرحدی حکام کو خبر ہو سکتی تھی۔ ناکامی کی صورت میں سلطان شاہ میلان پہنچ کر میرا انتظار کر سکتا تھا اور میں اس سے ملنے والی معلومات کی روشنی میں اپنا پروگرام طے کر سکتا تھا۔ مجھے یہ آزادی ہوتی کہ میں جس طرح چاہوں میلان کا سفر اختیار کروں اور وہاں طے شدہ ہوٹل میں ان دونوں سے جا ملوں۔

||

ویرا سلطان شاہ کے ہمراہ منہ اندھیرے روانہ ہو گئی۔ انہوں نے اپنی ضروریات کے لیے رقم ساتھ لے لی تھی۔ باقی رقم میری ہی تحویل میں تھی۔ اس کے ساتھ ہیروئن بھی میں نے رکھ لی تھی۔ اعصاب پر خمار طاری ہونے کے باوجود میں اس رات ایک پل کے لیے بھی نہیں سو سکا تھا۔ ان دونوں کے چلے جانے کے بعد بھی اندھیرے میں ہی بستر پر۔

پڑا دیر تک سگریٹ پھونکتا رہا۔ پھر جب صبح کا اجالا پھیلنے پر مکان کے اندرونی حصے سے آہٹیں سنائی دیں تو میں نے بھی بستر چھوڑ دیا۔
تیار ہونے کے بعد میں نے اپنے کمرے سے سارا کو آواز دی تو اس نے مجھے اپنی طرف آنے کے لیے کہا لیکن پھر مجھے دیکھ کر چونک پڑی۔ "وہ دونوں شاید دیر تک سونے کے عادی ہیں؟" اس نے تجسس آمیز لہجے میں کہا۔

"بہت زیادہ سحر خیز ہیں۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "وہ صبح سویرے ہی اٹھ کر سفر پر روانہ ہو گئے ہیں۔ میں اپنی کاہلی کی وجہ سے بستر پر پڑا رہ گیا۔ اب بعد میں ان سے جا ملوں گا۔۔۔"
"انہیں تم سے مل کر جانا چاہیے تھا۔" وہ میری بات کاٹ کر شاکی لہجے میں بولی۔

"تمہاری طرف گہرا سکوت تھا۔ اس لیے تمہاری نیند میں خلل ڈالنا مناسب نہیں سمجھا، ورنہ ویرا تو تمہیں الوداع کہنے کے لیے بہت ہی مضطرب تھی۔ اب تم جلدی سے گرما گرم کافی پلا دو کیونکہ میں بہت دیر سے جاگ رہا ہوں۔"
"وہ لوگ کس طرف گئے ہیں؟" اس نے برقی کیتلی کا سوئچ آن کرتے ہوئے سوال کیا۔

"پیرس!" میں نے اس خیال سے جھوٹ بولا کہ وہ ہمارے کسی حریف کے چنگل میں پھنس جانے پر تشدد سے مجبور ہو کر ہماری منزل کی ٹھیک ٹھیک نشاندہی نہ کر بیٹھے۔ اسے متاثر کرنے کے لیے پچھلی رات میں نے ویرا کا اصلی نام ضرور بتا دیا تھا لیکن ابھی احتیاط کے پیش نظر اپنا یا سلطان شاہ کا اصلی نام نہیں بتایا تھا۔ "ان دونوں کا الگ جانا ضروری ہو گیا تھا تاکہ ہماری تعداد کی وجہ سے میزبان دشمن کے آدمی ہماری طرف متوجہ نہ ہو سکیں۔"
"اچھا ہوتا کہ پیرس تک تمہارا ساتھ رہتا۔ میں بھی ساتھ رہتی۔" اس نے نیک بختی کے ساتھ کہا۔

"تمہارے معمولات میں رونما ہونے والی کوئی بھی تبدیلی تمہارے حق میں خطرناک ثابت ہو سکتی ہے۔ اس لیے میں تمہیں اس وقت شہر چھوڑنے کا مشورہ نہیں دوں گا، ورنہ اس سے اچھی کیا بات ہو سکتی تھی کہ مجھے ہمسفر مل جاتا۔" میں نے اسے خوبصورتی کے ساتھ ٹالتے ہوئے کہا۔ "تمہاری طرف توجہ مبذول ہوتے ہی ہماری سلامتی بھی خطرے میں پڑ سکتی ہے۔"
"میرے لیے یہ تجربہ بہت عجیب اور سنسنی خیز ہے۔ اب تک میں ہیروئن کی سپلائی کا کام بے خوف و خطر کرتی رہی ہوں۔ کبھی بھی

کسی غیر معمولی صورت حال سے دوچار نہیں ہونا پڑا لیکن تم سے ملاقات کے بعد اچانک ہی مجھے خود کو درپیش خطرات کا ادراک ہو چلا ہے۔ میرا خیال ہے کہ اپنے تجربے کے باوجود میں ایسے پرخطر کاموں کے لیے

نہایت ناموزوں ہوں۔"
مجھے گرما گرم کافی کی ایک پیالی دے کر وہ ناشتے کی تیاری میں مصروف ہو گئی اور میں اپنے آئندہ لائحہ عمل کے بارے میں غور کرنے لگا۔ ناشتے سے فارغ ہونے تک میں فضائی سفر کے ذریعے میلان پہنچنے کا فیصلہ کر چکا تھا۔ میں سارا کے گھر سے تنہا ہی روانہ ہونا چاہتا تھا لیکن وہ مجھے ایئرپورٹ تک پہنچانے پر بضد ہو گئی تو اس کے خلوص

کو دیکھتے ہوئے مجھے ہتھیار ڈالنے پڑ گئے۔
وہ تیاری کے لیے غسل خانے میں گئی تو میں اپنا مختصر سا سامان سمیٹنے کے لیے اپنے کمرے میں پہنچ گیا۔ اس وقت تک سارا کا باپ بستر پر دراز گہری نیند کے مزے لے رہا تھا۔
میں نسبتاً ہلکے بیگ کے ساتھ وہاں سے روانہ ہوا تو گرد و پیش کے بارے میں بہت محتاط تھا لیکن وہاں میدان صاف تھا۔ سارا نے بتایا کہ میرے لیے شہر سے ٹکٹ خریدنا ضروری نہیں تھا۔ ایئرپورٹ ہی پر کسی باضابطہ یا چارٹرڈ پرواز کا ٹکٹ بآسانی حاصل کیا جا سکتا تھا۔ اس لیے ہم ٹیکسی کے ذریعے براہ راست ایئرپورٹ کے لیے روانہ ہو گئے۔

ایئرپورٹ پر ایئر فرانس کے سیلز کاؤنٹر پر معلوم ہوا کہ میلان کے لیے ایئرپورٹ سے اگلی پرواز گیارہ بجے روانہ ہونے والی تھی لہٰذا میں نے فوراً ہی ٹکٹ خرید لیا اور سارا روایتی یورپی انداز میں

سے اس کا بازو تھام لیا۔ "چند منٹ ٹھہرو! پھر میں بھی تمہارے ساتھ چلتا ہوں۔"

"میں شرط جیت گئی ہوں، تم نہیں ٹھہرو، وہ خود میرے ساتھ چلنے پر آمادہ ہو گی۔ وہ بدذات لڑکی تصدیق کیے بغیر شرط کا ایک فرانک بھی مجھے نہیں دے گی۔" اس نے اپنا بازو چھڑانے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔

میں نے محسوس کیا کہ میری وہ حرکت ناشائستہ تھی اس لیے میں نے اس کا بازو چھوڑ دیا۔ بارٹینڈر جو کہ بظاہر میری طرف متوجہ ہو گئے تھا بغیر کہے ایک خالی مگ زور سے چوبی کاؤنٹر پر پٹخ کر اپنی ناراضگی کا اظہار کیا۔ اسی آن تک وہ مجرا کے دروازے پر تیز قدموں سے باہر نکل گئی۔ میں نے ایک لمبا گھونٹ لے کر اپنا گلاس خالی کر دیا۔

میں نے بارٹینڈر سے دوسرے پیگ کی خواہش کی لیکن وہ میری اَن سنی کر کے شیشے کے ایک مگ کو کپڑے سے چمکاتا ہوا کاؤنٹر کے دوسرے سرے کی طرف چلا گیا۔ شاید اس طرح وہ لڑکی کے ساتھ میرے رویے پر اپنی ناپسندیدگی کا اظہار کرنا چاہ رہا تھا جس میں پوری طرح کامیاب رہا تھا۔

اس کا توہین آمیز رویہ محسوس کرتے ہی میری کھوپڑی پر جمی ہوئی برف پگھلی اور مجھے سلطان شاہ کے الفاظ یاد آ گئے۔ وہ ہمیشہ کہا کرتا تھا کہ میں کسی دن کسی خوبصورت عورت کے ہاتھوں ہی اپنے انجام کو پہنچوں گا۔ آج مجھے میری طبیعت اچانک مضطرب ہو گئی اور میں اسٹول سے اتر کر فرش پر کھڑا ہو گیا اور اس لڑکی کی تلاش میں اس سمت کا جائزہ لینے لگا جدھر وہ گئی تھی لیکن اس کا کہیں پتا نہیں تھا۔

لڑکی غائب ہو چکی تھی، اس کا چڑھا ہوا نشہ کافور ہو چکا تھا اور میری چھٹی حس کسی انجانے خطرے کا الارم دینے لگی تھی۔ مجھے محسوس ہو رہا تھا کہ اس لڑکی نے سارا چکر صرف میری منزل کا پتا لگانے کے لیے چلایا تھا اور میں نے اسے صحیح جواب دے کر ایک سنگین غلطی کا ارتکاب کیا تھا جس کا ازالہ ممکن نہ تھا۔

تیر کمان سے نکل چکا تھا۔ بورڈنگ پاس لینے کے بعد میں ٹرانزٹ لاؤنج تک محدود ہو کر رہ گیا تھا۔ چاق و چوبند حفاظتی عملے کو جل دے کر کسی اور طرف واپس جانا ناممکن تھا۔ اس ہال سے میرا ایک ہی راستہ تھا جو بارہ بج کر گیارہ منٹ پر میلان کے لیے روانہ ہونے والے ایئر فرانس کے طیارے تک جاتا تھا۔ اس لیے آنے والے نگران لمحات کا انتظار کرنے کے سوا میرے پاس کوئی چارہ کار نہیں تھا۔

اسی اثنا میں بارٹینڈر ایک اور گاہک کو سرو کرنے کے لیے میرے قریب آیا تو میں نے اس سے اپنی فرمائش دہرائی۔

بارٹینڈر نے چبھتی ہوئی نظروں سے میری طرف دیکھا پھر انگریزی میں سوال کیا۔ "تمہیں اپنی پرواز کا نمبر بھی یاد ہے؟" اس کا لہجہ طنزیہ تھا۔ لڑکی سے میری گفتگو کے دوران میں وہ سمجھ چکا تھا کہ میں فرنچ سے نابلد تھا۔

"سب یاد ہے" میں نے دس فرانک اس کے سامنے پھینکتے ہوئے کہا "اور تم سے جو کہہ رہا ہوں وہ کرو۔"

بیس فرانک کا نوٹ دیکھتے ہی وہ سنبھل گیا اور مسکراتے ہوئے بولا۔

"مجھے کوئی اعتراض نہیں، مجھے تو تنخواہ کے علاوہ سیل پر کمیشن بھی ملتا ہے لیکن میں تمہارے ہی بھلے کے لیے پوچھ رہا تھا کئی بار ایسا ہو چکا ہے کہ لوگ نشے میں وقت بھول بیٹھے ہیں اور پے در پے اعلانات کے بعد ان ہی کے سامان کی شناخت کرانے کے بعد مسافروں اور سامان سمیت جہاز روانہ ہو سکا۔ آج کل بورڈنگ کارڈ والا ایک بھی مسافر گم ہو تو خطرہ رہتا ہے کہ کہیں وہ اپنے سامان میں کوئی تباہ کن مواد کارگو ہولڈ میں بھجوا کر غائب نہ ہو گیا ہو۔" بات کرتے ہوئے اس نے اسکاچ کی ننھی سی بوتل گلاس میں انڈیل کر اس میں برف کے چند ٹکڑے ڈالے اور گلاس میرے سامنے رکھ دیا۔

میں گلاس لے کر اپنی کرسی کی طرف بڑھ گیا جہاں سے اندر آنے والوں پر نگاہ رکھی جا سکتی تھی اور جو خوش قسمتی سے اس وقت تک خالی پڑی ہوئی تھی۔ میں نے اس پر دراز ہو کر گلاس گود میں رکھا اور سگریٹ سلگانے لگا۔

میں نے سگریٹ کا ایک گہرا کش لے کر دھواں اگلتے ہوئے سر اٹھایا تو چونک پڑا۔ کیونکہ داخلے کے راستے سے خاکستری بالوں والا وہی وجیہ شخص سیدھا میری طرف آ رہا تھا جو ڈیپارچر لاؤنج سے باہر میری نگرانی کر رہا تھا۔ میں خود کو اس کے استقبال کے لیے تیار کر رہا تھا کہ اچانک اس نے رخ تبدیل کیا اور مجھے نظرانداز کرتا ہوا کچھ دور ایک خالی کرسی پر جا بیٹھا۔

میں نے اضطراری طور پر اپنی رسٹ واچ پر نظر ڈالی جس کے مطابق پرواز کی روانگی میں صرف پندرہ منٹ رہ گئے تھے۔

لاؤنج میں اس لڑکی کا دور دور تک پتا نہیں تھا جو اپنی کسی سہیلی سے لگائی ہوئی شرط کے بہانے مجھ سے میری منزل کے بارے میں دریافت کر گئی تھی۔ اس کے بجائے خاکستری بالوں والا مشتبہ شخص اندر آ چکا تھا۔ پچھلی دیر تک میں نے اسے باہر دیکھا تو اس کے کسی انداز سے یہ ظاہر نہیں ہو رہا تھا کہ وہ کسی سفر پر روانہ ہونے والا تھا لیکن پھر وہ یک بیک مسافروں کے لیے مخصوص لاؤنج میں آ گیا جہاں مجاز عملے اور مصدقہ مسافروں کے علاوہ کسی کا بھی داخلہ قطعاً ممنوع ہوتا ہے۔ دیکھنا یہ تھا کہ وہ مجھ سے پہلے یا بعد کسی پرواز سے روانہ ہونے کے ارادے سے وہاں آیا تھا یا میرے ساتھ ہی میلان جانے والا تھا۔

میری چھٹی حس بتا رہی تھی کہ خاکستری بالوں والے کا اس لڑکی سے ضرور کوئی تعلق تھا۔ وہ میرے دشمنوں کی جانب سے ایئرپورٹ

مختصر نا و نکھری ہوئی انگریزی بول رہا تھا۔

"تم نے جس لڑکی کو بھیجا تھا وہ مجھے تمہارے بارے میں بتا گئی تھی لیکن میں نے اس کے اعتماد کو سبوتاژ کرنے کی نیت سے تعرض برتا۔ البتہ تمہیں میری منزل کے سوا کچھ معلوم نہ ہو سکا ہوگا۔ بیٹھو گے تو تفصیلی تعارف کرا دوں گا۔"

اس نے اپنے سر کی جنبش سے میرے برابر بیٹھنے پر آمادگی ظاہر کی اور میں نے مختصر کی کے ساتھ والی نشست منتخب کرنے کی بجائے اس کے برابر میں جگہ لے لی تاکہ ہماری گفتگو میں دوسروں کو کوئی دلچسپی لینے کا موقع نہیں مل سکا۔

"پتا نہیں تم کس لڑکی کی بات کر رہے ہو شاید میرے ۔۔۔ کو تمہیں کوئی غلط فہمی ہوئی ہے۔" اس نے انجان بنتے ہوئے لہجے میں کہا۔

"وہ بہت چالاک عورت تھی۔" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے معنی خیز لہجے میں انگریزی کا لفظ شی استعمال کیا جو اس کے لیے ذومعنی ثابت ہو سکتا تھا اور وہ واقعی چونک پڑا۔

"کھل کر بات کرو تم کس عورت کی بات کر رہے ہو؟" وہ سارا تکلف فراموش کر بیٹھا تھا۔

"شی کسی عورت اور سلطنت دونوں کے لیے استعمال کیا جا سکتا ہے۔" میں نے مسکراتے ہوئے پرسکون لہجے میں کہا۔ "ویسے تمہاری بھیجی ہوئی لڑکی بھی بہت خوش شکل اور کھلاڑی تھی مردوں کو اپنی اداؤں سے گھائل کرنا خوب جانتی تھی۔ اس نے آتے ہی مجھے بتا دیا تھا کہ ایک شخص نے معاوضہ دے کر اسے میرے پاس بھیجا ہے لیکن مجھے یہ امید نہیں تھی کہ مطلوبہ سوال کا جواب ملتے ہی تم بھی اسی جہاز کا ٹکٹ کٹوا لو گے۔"

اس نے سمجھ لیا کہ مجھ سے جھوٹ بولنا آسان کام نہیں تھا اس لیے ایک گہرا سانس لے کر بولا۔ "تو میرا تجسس درست ہی تھا۔ اچھا ہوا کہ تم نے بھی آنکھ مچولی کھیلنے کے بجائے خود ہی پیش قدمی کا فیصلہ کر لیا۔"

"فرانس میں بھی تم دوستوں کو مشتبہ کیا تھا؟" میرا لہجہ نادانستہ طور پر تضحیک آمیز ہو گیا۔

"میلان ایئرپورٹ پر دیکھ لو گے۔ لیکن یہ تمہارے لیے چونکا دینے والی بات ہوگی۔" اس نے دھمکی دی۔

"چونکنے کے بجائے مجھے معتدل انتظار آتا ہے۔ زیادہ تیار رہو تو بہتر ہے" گاہوں نے فوری طور پر ایک حکمت عملی سوچتے ہوئے کہا۔

"شی کے معنی نہ سمجھنے والوں کو صفحۂ ہستی سے حرف غلط کی طرح مٹا دیا جاتا ہے۔" اس نے مسکرا کر جواب دیا۔

"کس شی کی بات کر رہے ہو؟" میں نے اسے مزید سلگاتے ہوئے کہا۔

"وہی جس کے بارے میں تم غلط فہمی کا شکار ہو۔۔۔ تم تو میرے

معلوم تھے تو شاید تمہیں خود بھی میں اپنے شاہد کے بارے میں پوری طرح یقین نہیں تھا لیکن تم نے مجھ سے الجھ کر میرے شبہات کی تصدیق کر دی۔ بہرحال تم ان تین میں سے ایک کو جن کی تلاش کی تھی حرف بحرف پورے اترے ہو۔ وہ خوبصورت تیار کی جاتی ہے۔"

"میرا تجربہ کیسے اندازہ لگایا تم نے؟" میں نے پوچھتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"اول تو تم کسی بھی طرح سیاح نظر نہیں آتے۔" اس نے تھوڑے توقف کے بعد کہنا شروع کیا۔ "پھر تمہارا سفری تھیلا اس قدر مختصر ہے کہ جس میں ایک گرم سوٹ سے زیادہ کپڑے نہیں سما سکتے۔ اتنے مختصر بیگ کے ساتھ بین الاقوامی پرواز کا ٹکٹ لے کر جہاز پر چڑھنے والا کسی بھی محتاط شخص کی نظروں میں آ سکتا ہے۔"

"بہتیرے کاروباری لوگ یورپ میں صبح شام صرف ایک بریف کیس کے ساتھ ایک ملک سے دوسرے ملک میں سفر کرتے رہتے ہیں۔"

"ان کی وضع قطع کاروباری ہوتی ہے اور وہ روایتی لباس میں ہوتے ہیں۔ کاروبار کرنے والے جینز اور جیکٹ نہیں پہنتے۔ یہ لباس غیر ذمے داری اور لاابالی پن کی علامت کہا جاتا ہے۔ پھر کاروباری دستاویزات وغیرہ بھی ہوتی ہیں جو سفری تھیلوں میں نہیں رکھی جا سکتیں۔ ان کے لیے بریف کیس ضروری ہوتا ہے اور فیشن بھی۔ تم نے بے پروا سیاحوں جیسا لباس تو پہن لیا لیکن ان جیسا سامان اپنی پشت پر نہ لاد سکے۔ اسی وجہ سے فوراً ہی نظروں میں آ گئے تھے۔" اس نے داد طلب نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے کہا۔

"شاید یہ اسباب بعد میں تمہاری نظروں میں آ گئے ہوں گے میں ابتدائی سبب جاننا چاہتا ہوں۔"

"میں تمہارے باپ کا نوکر نہیں ہوں جو تم مجھ سے ایسے بیٹھ کر اپنی خواہشات کا اظہار کر رہے ہو۔" وہ برہم ہو کر بولا۔ "اصل بات یہ ہے کہ تم مجھے دھوکا نہیں دے سکے اور اب جلد ہی اپنے کیفر کردار کو پہنچ جاؤ گے۔"

"بکواس مت کرو۔" میں نے غرا کر کہا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ ان لوگوں میں سب کی کھوپڑیوں پر گھر لیتی ہوئی ہے۔ مجھے یہ بتاؤ کہ تم نے کس کی اجازت سے اپنی جگہ چھوڑ کر میلان جانے کا فیصلہ کیا ہے؟"

لمحہ بھر کے لیے اس کی آنکھوں میں غضب کے آثار نظر آئے میرے جملے ہوتے ہی پردہ سا پڑ گیا تھا مگر فوراً ہی سنبھل کر بولا۔ "یہ سب پوچھنے کا اختیار ان لوگوں کو ہے جو میرے فیصلے کی تائید کریں گے۔ تم کون ہوتے ہو جرح کرنے والے؟"

میں نے جیکٹ کی اندرونی جیب سے ایک طلائی آئی ڈی نکال کر اس کے سامنے کر دی۔ "سیدھے رہو، خود کو تماشا بنانے کی ضرورت نہیں ہے۔"

بھی پیش آسکتی تھی جب کا توڑ آسان نہ ہوتا۔

”وہ بدتمیزی کرنے بیٹھے گا تو؟“ چارلس ڈولین بوکھلا کر بولا۔ ”میرا ارادہ تھا کہ میں ان سے مل کر اپنی غلط فہمی پر معذرت کر کے انہیں رخصت کر دوں گا۔ ایک بار وہ درمیان میں پڑ گیا تو میرا بدلا ہمیشہ سے ختم ہو کر رہ جائے گا۔“

”دھوکے دو اور سب دیکھنا میرا کام ہے۔“ لڑکی نے وہ موضوع وہیں ختم کر دیا۔

لیفٹیننٹ کمانڈر چارلس ڈولین سعادت مندانہ انداز میں میرے پاس بیٹھا ہوا تھا لیکن ہمارے درمیان اس موضوع پر کوئی قابل ذکر بات نہیں ہوئی۔ اس کی گفتگو سے میں یہ نتیجہ اخذ کر چکا تھا کہ اس نے کارلو سوریرو کو میرے بارے میں وہی کچھ بتایا ہوگا جو ابتدا میں خود اس نے محسوس کیا تھا۔ اس لیے مجھے کارلو سے کسی بہتر سلوک کی امید نہیں تھی۔

میلان، اٹلی کا صنعتی اور تجارتی مرکز ہے لیکن یورپ کے دوسرے بین الاقوامی ہوائی اڈوں کے مقابلے میں لینارتے واضح طور پر ان سے پیچھے نظر آتا ہے۔ طیارے سے اتر کر مسافر بس کے ذریعے ٹرمینل کی عمارت میں داخل ہوئے اور ہال میں تھوڑی سی پیش قدمی کے بعد چھوٹے کیبنوں میں بیٹھے ہوئے امیگریشن افسران کے سامنے قطاریں مرتب ہو گئیں۔

میری ہدایت کے مطابق چارلس ڈولین مجھ سے آگے تھا تاکہ میں اس پر نگاہ رکھ سکوں۔ قطار حرکت میں تھی۔ میں نے ایک امیگریشن بوتھ کے قریب کھڑے ہوئے ایک پست قامت اور قوی الجثہ شخص کو بے تابانہ انداز میں چارلس ڈولین کی طرف بڑھتے دیکھا۔ اس شخص کا چہرہ پرانے زخموں اور خراشوں کے کئی ملے جلے نشانات کے باعث کافی خوفناک نظر آ رہا تھا۔ اس نے چارلس ڈولین سے گلے ملتے ہوئے بے تکلفانہ انداز میں قہقہہ لگایا تو اس کے انداز میں درندگی کی ساری علامات واضح تھیں۔ جن کی بنا پر تعارف کے بغیر مجھے اندازہ ہو گیا کہ وہی پورتو گوریرو میں مافیا کا چیف کارلو سوریرو ہو سکتا تھا۔ سرخ چیک کے کوٹ کے اندر اس کے بائیں پہلو سے پستول جھول رہا تھا جسے کارلو نے چھپانے کی کوئی کوشش نہیں کی تھی۔ اس کے وزنی چہرے کا موسٹر اور امیگریشن ایریا میں اس کو دندناتے ہوئے دیکھ کر اٹلی کے بارے میں سنے ہوئے وہ پرانے تجربے میرے ذہن میں تازہ ہو گئے جن میں اٹلی کو مافیا کی سرزمین کہا جاتا ہے۔

کارلو چارلس ڈولین کی کمر میں ہاتھ ڈال کر اسے قطار سے الگ ایک جگہ لے گیا جہاں وہ دونوں سرگوشیوں میں بات کرتے رہے پھر شاید چارلس ڈولین نے مڑے بغیر اسے میرے بارے میں کچھ بتایا اور کارلو کی بڑی بڑی اور ڈراؤنی نگاہیں میری قطار کے چند مسافروں پر پھسلتی ہوئی میرے چہرے پر مرکوز ہو گئیں۔

اس کے ہونٹوں میں جنبش ہوئی شاید اس نے چارلس ڈولین سے کچھ دریافت کیا تھا پھر اس نے خوفناک انداز میں اپنے سر کو ہلکی جنبش دی اور چارلس کو وہیں چھوڑ کر اس امیگریشن افسر کی طرف بڑھ گیا جو میرے آگے والی قطار کو نمٹا رہا تھا۔ میں نے واضح طور پر دیکھا کہ اس امیگریشن افسر نے اپنا اندراجات اور مہر لگانے کا کام روک کر پوری توجہ سے کارلو کی بات سنی تھی پھر اس نے کارلو کے ہاتھ میں موجود شاید چارلس کے پاسپورٹ کا جائزہ لیا اور وہ اسے لوٹا دیا۔ کارلو نے ہاتھ کے اشارے سے چارلس ڈولین کو اپنی طرف بلایا اور اسے ساتھ لے کر رکاوٹ کے درمیان بنی ہوئی مختصر سی جگہ سے دوسری طرف نکل گیا۔ امیگریشن افسر کی اس جانبدارانہ کارروائی پر قطاروں میں کھڑے ہوئے کئی مسافروں کے چہروں پر ناپسندیدگی کی علامات دیکھی گئیں۔ کئی افراد نے استہزائیہ نگاہوں کا تبادلہ کیا لیکن زبان سے کوئی کچھ نہ بول سکا۔ شاید اس لیے کہ اس وقت ہر ایک اٹلی کی سرزمین پر تھا۔ اطالوی شہری اور مسافر ایسی باتوں کے عادی تھے اور غیر ملکی مقامی طور طریقوں پر اعتراض کا کوئی حق نہیں رکھتے تھے۔

کارلو سوریرو کے لیے اس تصوری رعایت کے علاوہ امیگریشن افسر اپنے کام میں بہت مستعد تھا۔ چار کسی غیر ضروری استفسار کے قطار تیزی سے آگے سرکتی رہی اور جب میری باری آئی تو اس نے پاسپورٹ کی ورق گردانی کرتے ہوئے گہری نظروں سے میری طرف دیکھا پھر پاسپورٹ بند کر کے نچلی دراز میں رکھتے ہوئے مجھ سے کہا جو میری سمجھ میں نہ آ سکا۔

”ادھر انتظار کرو۔“ اس نے مجھے ایک جگہ رکھ کر خشک لہجے میں انگریزی میں کہا اور میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ مجھے ڈر ہوا تھا کہیں میرے پاسپورٹ کی جعل سازی اس نے نہ پکڑ لی ہو۔

”کیا بات ہے۔ مجھے کیوں روکا جا رہا ہے؟“ میں نے اپنی جگہ چھوڑتے ہوئے احتجاج کیا۔

”چند منٹ انتظار کر لو۔“ میرے بعد والے بوڑھے مسافر نے تسلی آمیز لہجے میں کہا۔ ”قطار ختم ہونے کے بعد تمہاری باری آئے گی۔ تمہاری وجہ سے دوسروں کو زیادہ دیر تک نہیں روکا جا سکتا۔“

میں اس امتیازی سلوک کی بنا پر کسی مجرم کی طرح سارے مسافروں کی نظروں کا تماشا بن گیا۔ مجھے یقین تھا کہ بعض لوگ میری کسی اسکینڈل جعل سازی پر بھی تبادلہ خیال کر رہے ہوں گے۔ میں نے اضطراری طور پر اپنے لیے سگریٹ سلگائی تاکہ اس دوران میں خود کو مصروف رکھ سکوں۔ میرا خیال تھا کہ کارلو سے میرے مقابلے کا آغاز ایئرپورٹ کی سرکاری حدود سے باہر نکلنے پر ہوگا۔ شاید وہ مجھے نہایت آسانی سے اٹھا لے جانے کی کوشش کرتا لیکن وہاں صورت حال ہی مختلف تھی۔

ان کی مدد سے میں داخلے کا باضابطہ اجازت نامہ ملنے سے پہلے ہی کارلو نے مجھ پر اپنا جال ڈال دیا تھا۔ امیگریشن افسر سے اس کی گفتگو سے صاف ظاہر تھا کہ مجھے کارلو کی سازباز کے نتیجے میں روکا گیا تھا۔

جو شخص جرائم کی دنیا سے وابستہ رہتے ہوئے اپنا ذاتی جہاز رکھ سکتا تھا اور سرکاری حلقوں میں اتنا مقبول تھا کہ بلا روک ٹوک ممنوعہ علاقوں میں آ کر افسران کو اپنی مرضی کی ہدایت دے سکتا تھا، اس سے میرا مقابلہ آسان نہیں تھا لیکن مجھے امید تھی کہ چارلس ٹوڈلین مجھے آئی پی ہار کر مجھ سے مرعوب ہو چکا تھا اور میں اس کی مدد سے اپنی گلو خلاصی کی کوئی نہ کوئی راہ نکال سکتا تھا۔

قطار آگے سرکتی رہی اور پھر آخری آدمی بھی فارغ ہو گیا۔ امیگریشن افسر اپنی ٹائپ وغیرہ سمیٹ کر میری طرف متوجہ ہوا اور میرا پاسپورٹ نکال کر طنزیہ لہجے میں بولا "تم اطالوی ہو کر بھی اپنی مادری زبان سے ناواقف ہو، یہ بہت بری بات ہے۔"

"مجھے افسوس ہے لیکن میرا زیادہ تر وقت انگلینڈ میں گزرا ہے، ویسے مجھے روکا کیوں گیا ہے؟" میں نے اکتاہٹ سے بھرے لہجے میں سوال کیا کیونکہ میرا پاسپورٹ جعلی تھا اور اگر وہ اس کی چھان بین پر تل جاتا تو میرا پکڑا جانا یقینی ہو جاتا۔

"تمہیں کسی شخصی ضمانت پر اٹلی میں داخلے کی اجازت دی جا سکتی ہے اگر تم ایسی کوئی ضمانت فراہم نہ کر سکے تو تمہیں اگلی پرواز سے فرانس واپس بھیج دیا جائے گا۔" اس نے کہا۔

"لیکن اس کا سبب کیا ہے؟" میں نے اپنے سوال پر اصرار کرتے ہوئے کہا۔

"پہلے میں نے تمہیں اپنے اختیارات خصوصی کی بنا پر روکا تھا لیکن اب اس کا جواز موجود ہے کہ تم اطالوی زبان سے ناواقف ہو۔ اس لیے مجھے تمہارے پاسپورٹ پر شبہ ہے۔ دوسری صورت یہ ہو سکتی ہے کہ تحقیقات مکمل ہونے تک ہماری حراست میں رہو۔"

"میں اپنا ضامن کہاں سے پیدا کروں گا؟" میں اس کی دھمکی سے واقف ہونے کے بعد الجھن میں پڑ گیا۔

"فکر مت کرو، میں ابھی دیکھے لیتا ہوں۔ اس وقت ائیرپورٹ پر ایک معزز شخص موجود ہے جو شاید تمہاری مدد کرنے پر آمادہ ہو جائے۔" اس نے یہ کہتے ہوئے مڑ کر دوسری طرف ویٹنگ ہال میں دیکھا اور کسی کو اشارہ کیا جس کے نتیجے میں چند لمحوں بعد ہی پستہ قامت اور توندیل شخص تنہا وہاں آ موجود ہوا جو چارلس ٹوڈلین کو اپنے ہمراہ نکال لے گیا تھا۔

"مسٹر کارلو مورینو! میری نظروں میں یہ مسافر مشتبہ ہے۔ تم اس کی ضمانت دو تو میں اسے ملک میں داخل ہونے کی اجازت دے سکتا ہوں۔" امیگریشن افسر نے مجھے سنانے کے لیے انگریزی میں کہا۔

"میں ایک اجنبی کی ضمانت کیسے دے سکتا ہوں؟" کارلو نے بے پروائی سے شانے اچکا کر کہا پھر مجھ سے مخاطب ہو گیا۔ "میں کسی بدمعاش سے نہیں گھبراتا، اس لیے جانے بوجھے بغیر اس شرط پر تمہیں اپنے ساتھ لے جا سکتا ہوں کہ امیگریشن سے کلیئرنس ملنے تک تمہیں میرا مہمان رہنا ہو گا۔ پاسپورٹ واپس ملتے ہی تم آزاد ہو جاؤ گے۔"

"نہیں!" امیگریشن افسر نے جلدی سے اس کی تصحیح کی۔ "مسٹر مورینو کا پاسپورٹ ابھی تمہاری تحویل میں رہے گا۔ میں نمبر نوٹ کر کے ہدایت چیک کراؤں گا اور پھر فون پر تمہیں مطلع کر دوں گا۔ تم مسٹر کو بتا دینا۔"

صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ طاقت استعمال کرنے کے بجائے کارلو اپنے مرتبے کے سہارے مجھے براہ راست اپنا قیدی بنانا چاہ رہا تھا۔ میرے لیے کسی جرائم پیشہ شخص کے گھر پر رہنے کا یہ دوسرا تجربہ تھا۔ وہ افسر اپنے محکمے کو رپورٹ کیے بغیر ذاتی سطح پر کارلو کی فرمائش پوری کر رہا تھا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ اس افسر کو میرے پاسپورٹ پر کوئی شبہ نہیں ہوا تھا۔ اسی لیے اس نے کارلو کو فون پر مطلع کرنے کی بات کی تھی تاکہ میرا مستقبل پوری طرح کارلو کی مرضی پر منحصر ہو کر رہ جائے۔ جب تک وہ میرا پاسپورٹ واپس نہ کرتا، میرے لیے اسے چھوڑنا ناممکن ہوتا۔

"یہ تو بڑی اچھی تجویز ہے مسٹر کارلو!" میں نے احسان مندانہ لہجے میں کہا۔ "ضمانت کے ساتھ ہی مہمان داری میرا خاصا بوجھ کم کر دے گی ورنہ مجھے ہوٹل میں جگہ لینا پڑتی۔ تم چاہو گے تو میں اس خدمت کا معاوضہ ادا کر دوں گا۔"

امیگریشن افسر نے کارلو کو آنکھ ماری۔ اس کی وہ حرکت میری نظروں سے پوشیدہ نہ رہ سکی پھر اس نے میرا پاسپورٹ کارلو کو تھما دیا۔ میں اس کے ساتھ بیگیج ہال میں داخل ہو گیا جہاں بہت سے مسافر کنویئر بیلٹ کے گرد سامان کے انتظار میں کھڑے ہوئے تھے۔ کارلو راستے میں چارلس ٹوڈلین کو نظرانداز کرتے ہوئے مجھے ہال کے آخری گوشے میں لے گیا جہاں رننگ بیلٹ کے پیچھے سیکڑوں ٹرالیوں کی قطاریں موجود تھیں اور آگے ایک شخص ٹوپی سی ڈیسک کے پیچھے بیٹھا قطار میں سے ٹرالیاں نکال کر مسافروں کو دے رہا تھا۔

"ایک ہزار لیرا، ایک امریکی ڈالر یا آدھا برطانوی پاؤنڈ۔" مجھے دیکھتے ہی ڈیسک والے نے مشینی انداز میں ٹرالی کے کرائے کا مطالبہ کر دیا تھا۔

"سامان کے لیے ٹرالی لے لو۔" کارلو مورینو نے مجھے ہدایت کی۔

"مگر میرے پاس تو ایک بیگ کے علاوہ کوئی سامان نہیں ہے۔" میں نے کہا۔

معاملے کو انتظامی تبدیلی تصور کرتے ہوئے اس پر زیادہ غور ہی نہیں کیا تھا۔"

میرے لیے وہ انکشاف سنسنی خیز تھا لیکن میں ان لوگوں پر اپنی خوشی کا اظہار نہیں کر سکتا تھا۔ اب وقت میرے لیے اہم ترین مسئلہ یہ بن گیا تھا کہ میں نے رازدارانہ طور پر ٹاپو پہنچنے کی کوشش کی تھی لیکن بدقسمتی سے کشتی کے تین ارکان میری آمد کے راز سے واقف ہو گئے تھے۔ کارلو کے علاوہ جیمارلس اور الفریڈ میو کا ڈرائیور میرے لیے خطرناک ثابت ہو سکتا تھا۔ میں آئل مین کی حیثیت سے ان تینوں کو زبان بندی کے بارے میں جو بھی ہدایت دیتا وہ وقتی طور پر ضرور مؤثر ثابت ہوتی لیکن آخر کار ان تینوں کے ذریعے بھی ڈینڈو کو کسی نہ کسی طرح میری اصل آمد کا راز معلوم ہو جاتا جو میرے مفاد میں نہ ہوتا۔ وہ تینوں کشتی کے سرگرم کارندے تھے اس لیے مجھے ایسی کوئی راہ نکالنی تھی کہ خود کسی دشواری سے دوچار ہوئے بغیر خاموشی سے ان کو موت کے گھاٹ اتار دوں۔

میں نے محض اسی خیال کے تحت کارلو کو اپنی اگلی صبح واپسی کے بارے میں بتایا تھا تاکہ اس کا ذہن میرے بارے میں کوئی منفی بات نہ سوچ سکے۔ دوسری طرف وقت کی کمی کا دباؤ ڈال کر میں اس کے بارے میں اس کی زبان کھلوا کر کئی ایسی باتیں معلوم کرنے میں کامیاب ہو گیا تھا جو آسانی کے ساتھ میرے علم میں نہیں آ سکتی تھیں۔

کم از کم ویرا اور سلطان شاہ کی میلان آمد تک مجھے سخت رازداری سے کام لیتے ہوئے اپنی ساری آمد و رفت برقرار رکھنا تھیں تاکہ میں ہوٹل رئیلٹی میں ٹھہر کر ان دونوں کا انتظار کر سکوں۔

"اب ہم کہاں جا رہے ہیں؟" میں نے کار کی نشست پر پہلو بدلتے ہوئے کارلو سے سوال کیا۔

"میرا ارادہ میلان کے مضافات میں اس ہوائی اڈے پر جانے کا تھا جہاں میرا جہاز کھڑا ہوا ہے۔ میں خود بھی جہاز اڑا لیتا ہوں لیکن عام طور پر میرا ایک مخصوص ہوا باز بھی کر لیتا ہے لیکن اب ہمارے پروگرام کا انحصار تمہاری مرضی پر ہے، جہاں جا ہو چلنے کا حکم دے سکتے ہو۔" کارلو نے عاجزانہ لہجے میں پیش کش کی۔

"میری تو ساری بھاگ دوڑ ہی بے سود ثابت ہوئی۔" جیمارلس وولیمن نے مایوسانہ لہجے میں کہا۔ "اگر میری ضرورت نہ ہو تو شاید اگلی پرواز سے میں سلی واپس چلا جاؤں ورنہ وہ شخص ہوائی اڈے سے نکل گیا تو میں خود کو کبھی معاف نہیں کر سکوں گا۔"

"تم میرے ساتھ رکو گے۔" میں نے جیمارلس کو اپنا فیصلہ سنا دیا۔ "میں باقی تمہیں مطلع کر دوں گا۔" پھر میں نے اپنے بیگ کو کھول کر اس میں ہیم گن ٹٹولتے ہوئے کارلو سے کہا۔ "لی انالان ایئرپورٹ کی طرف سفر جاری رکھو۔ راستے میں پروگرام طے ہو جائے گا۔"

کارلو ڈرائیور سے مخاطب ہوا اور میں نے موقع پا کر اس کی آنکھ بچا کر ہیم گن بیگ سے نکال لی۔ اس وقت کار پیپولی کلینک کی وسیع و عریض عمارت کے سامنے سے گزر رہی تھی۔ جہاں تمام ٹریفک تھا۔ اس لیے میں نے فوری طور پر کارلو پر وار کرنے کا ارادہ ملتوی کر دیا لیکن میں ان تینوں سے ان کی منزل سے پہلے چھٹکارا پانے کا فیصلہ کر چکا تھا۔

سفر جاری رہا۔ میں خاموش تھا، اس لیے وہ تینوں بھی خاموش بیٹھے ہوئے تھے پھر جونہی کار ایک ویران سڑک پر مڑی میں نے پھرتی کے ساتھ اپنی جیب سے ہیم گن نکال کر کارلو کی بائیں پسلیوں پر فائر کر دیا۔ اس سے قبل کہ وہ کچھ سمجھ پاتا ٹریگر دبتے ہی مہلک سوئیاں نکلی تھیں، اس کی پسلیوں کو چھیدتی ہوئی اس کے دل میں اتر گئیں اور وہ جس حالت میں تھا اسی حالت میں سیٹ پر بیٹھا رہ گیا۔

"واپسی کے سفر میں ہم ذرا آگے نکل گئے ہیں۔" میں نے ہیم گن جیکٹ کی جیب میں رکھتے ہوئے بظاہر کارلو کو مخاطب کیا۔ چند لمحوں کے سکوت کے بعد میں نے اسے جھنجھوڑا۔ "ارے جواب نہیں دیا تم نے؟" اس کا بے جان بدن ایک طرف کو ڈھلک گیا۔ جیمارلس پچھلی سیٹ سے پیچھے گھوما تھا۔ میں نے کارلو کے بدن کو سہارا دینے کے بہانے اس کے کوٹ کا سوراخ والا حصہ چھپاتے ہوئے کہا۔ "ارے! یہ تو شاید بے ہوش ہو گیا ہے۔"

ڈرائیور نے ایک دم بریک لگانے کی کوشش کی تھی مگر میں نے جلدی سے کہا۔ "یہاں سے نکلو اور کار کسی ویرانے کی طرف لے چلو۔ کارلو کو شاید ہماری مدد کی ضرورت ہے۔ اسے بیٹھے بیٹھے ہی کسی قسم کا دورہ تو نہیں پڑتا رہتا ہے؟"

"پتا نہیں۔" ڈرائیور کی آواز ابھری۔ "پہلے تو کبھی ایسا نہیں ہوا۔ ہم برسوں سے ایک ساتھ ہی سفر کرتے آ رہے ہیں۔"

"ابھی ہم پولی کلینک کے سامنے سے گزرے تھے۔" جیمارلس نے پریشانی کے عالم میں کہا۔ "گاڑی واپس گھما لیں تو بہتر ہوگا۔ کوئی دورہ ہوا تو کارلو کو فوراً ابتدائی طبی امداد مل سکے گی۔ ایسا نہ ہو کہ تاخیر اس کے حق میں مہلک ثابت ہو۔ ویسے گاڑی میں عجیب سی بدبو پھیلی ہوئی ہے جیسے کپڑا یا پیٹرول جل رہا ہو۔" اس نے کئی گہرے گہرے سانس لے کر کہا تھا۔

"ہاں جلنے کی بو تو مجھے بھی آ رہی ہے۔" ڈرائیور نے فوراً اس کی تائید کی تھی۔

"کیا ہم آئیا بعد میں کریں گے۔" میں نے غراتے ہوئے انہیں حکم دیا۔ "پہلے جو کچھ میں کہتا ہوں اس پر عمل کرو۔ میری کار کو کوئی دورہ معلوم ہوتا ہے ایمرجنسی میں اس کی حالت معمول پر آ

وقت میں اس سے بس چند ہی قدم دور رہ گیا تھا۔ میں نے ہیم گن
اس کے بدن کی طرف سیدھی کر کے دوڑتے دوڑتے ٹریگر دبا دیا۔
اس کی داہنی ران پر شعاع پڑی اور اس نے تڑپ کر راہ بدل لی۔
اس کی گھٹی گھٹی چیخ بہت دردناک تھی۔ مرنے سے پہلے وہ اپنی
موت کے تصور سے بہت زیادہ خوفزدہ ہو گیا تھا مگر زخمی ہونے
کے باوجود اس کی رفتار میں کوئی فرق نہیں آیا تھا۔

زندگی اور موت کی وہ بھیانک دوڑ جاری تھی۔ میرے اعصاب
پر تکان طاری ہونے لگی تھی اور میں اسے جلد از جلد گرا لینا چاہتا تھا۔
چنانچہ میں نے اس پر دوبارہ ہیم گن سے فائر کیا۔ ہاتھ کو دائیں سے بائیں
حرکت دیتے ہوئے اس کی ایک اور پھر دوسری پنڈلی ان ہولناک
شعاعوں کی زد میں آ گئی اور وہ دوڑتے دوڑتے اچانک گر پڑا جیسے
اس کے دونوں پیر کاٹ دیے گئے ہوں اور شاید ہوا بھی یہی تھا کہ
ہیم سے جل جانے والی پنڈلیوں کی کمزور ہڈیاں چارلس کے دوڑتے
ہوئے توانا جسم کا بوجھ پڑتے ہی ٹوٹ گئی تھیں اور وہ زمین پر گر کر
ماہی بے آب کی طرح تڑپنے لگا تھا۔

میں نے ایک فاتح حریف کی طرح اس کی بھیک مانگتی ہوئی
آنکھوں میں دیکھا اور پھر اس کا سینہ ہیم گن سے چھلنی کر دیا۔

چارلس کے دم توڑتے ہی فضا پر ہولناک سکوت طاری ہو
گیا۔ میں نے چند ثانیوں کے لیے وہیں رک کر گردوپیش کا جائزہ لیا
لیکن کہیں سے مداخلت کے کوئی آثار نہ دیکھ کر میں نے چارلس ڈولین
کی لاش کو اپنے کندھے پر لادا اور واپس الفارومیو کی طرف ہو لیا۔

پوری کوشش اور منصوبہ بندی کے باوجود یہ واردات خون خرابے
کے بغیر نہیں گزر سکا تھا۔ تھوڑی ہی دیر میں میرے ہاتھ یکے بعد دیگرے
تین قابل نفرت افراد کے خون سے رنگین ہو چکے تھے لیکن ان کا صرف
مر جانا میرے لیے کافی نہیں تھا۔ ان کی لاشیں دریافت ہونے پر ہی
بلیک لائیٹ لارڈ کے حواری یہ سمجھ سکتے کہ ان کے خون کا پیاسا ان کے
سروں پر منڈلا رہا تھا۔ اس لیے اس واردات کو الجھانا ضروری
ہو گیا تھا۔

کارلو موریزو کی لاش کار کی عقبی نشست پر ڈھلکی ہوئی تھی۔ میں
نے چارلس ڈولین کے بے جان مگر نرم بدن کو پسنجر سیٹ پر ڈالا اور
ڈرائیور کی لاش کار کے اسٹیئرنگ وہیل کے پیچھے ٹھونس دی۔

اس کام سے فارغ ہو کر میں نے عقبی نشست سے اپنا رقم کا
تھیلا نکالتے ہوئے کارلو کی لاش سے بغلی ہولسٹر اور فاضل گولیوں
سمیت اس کا پستول نکال لیا۔ اس کے بعد میں نے ذرا سی کوشش کے
بعد پٹرول کی ٹنکی کی صفائی کے لیے رکھا ہوا ڈرین پلگ کھول دیا۔ جو
اتفاقاً مجھے نظر آ گیا۔ ورنہ میری معلومات کے مطابق عام طور پر پٹرول
کی ٹنکیوں میں حفاظتی نقطۂ نظر سے ایسی کوئی چوڑی دار ٹونٹی نہیں دی جاتی۔

ڈرین کھلتے ہی سوراخ سے پٹرول کی دھار زمین پر گر...
نے ایک وہیل کیپ نکال کر اس میں پٹرول بھر کر تینوں...
انڈیلنا شروع کر دیا۔ جب وہ تینوں اچھی طرح پٹرول سے تر ہو گئے...
نے آبادی کی مخالف سمت میں اس قیمتی کار سے دور...
ایک دیا سلائی جلا کر ادھر اچھال دی۔ فاصلہ زیادہ تھا اس لیے...
دیا سلائی درمیان ہی میں گر کر بجھ گئی۔ قریب سے آگ دکھانے میں...
اندیشہ تھا کہ کہیں شعلوں کی لپک مجھے بھی اپنی لپیٹ میں نہ لے لے...
لیے میں نے دوبارہ قریب جا کر کار میں سے صفائی والا ڈسٹر...
اسے پٹرول میں تر کر کے پیچھے ہٹتے ہوئے گرہ لگا کر اسے ایک...
گولے میں تبدیل کیا پھر ہاتھ خشک ہو جانے پر اس گولے کو آگ...
ایک جھٹکے سے کار کی طرف پھینک دیا۔ بھک کی تیز آواز کے ساتھ...
دھویں کی چادر میں سرخ شعلے لپکے اور ان تینوں کی قیمتی...
جلنا شروع ہو گئی۔

کار کے آگ پکڑنے کے بعد میں ایک لمحے کے لیے بھی وہاں...
نہیں رکا۔ میرا رخ ویرانے کی طرف تھا اور میرا خیال تھا کہ صورت حال...
میں کوئی نمایاں تبدیلی رونما ہونے سے قبل میں اپنا راستہ تلاش کرنے میں...
کامیابی حاصل کر لوں گا۔

میں تقریباً نصف گھنٹے تک محض اندازے کی بنا پر ویرانے...
میں بھٹکتا رہا۔ اس دوران میں وہ علاقہ فائر انجنوں یا پولیس کی گاڑیوں...
کے کسی بھی سائرن کے شور سے محفوظ رہا تھا جس کے دو ہی مطلب...
ہو سکتے تھے کہ اول تو کسی نے اس آگ پر توجہ نہیں دی تھی یا پھر...
اطالوی پولیس اپنے کام میں ضرورت سے زیادہ مستعدی دکھانے کی...
قائل نہیں تھی۔

نصف گھنٹے بعد رونق کے آثار نظر آتے ہی میں نے کارلو کی...
لاش سے حاصل کیا ہوا پستول اور ہیم گن سمیت رقم کے تھیلے میں رکھ لیا...
اور جب میں تجارتی بازار میں داخل ہوا تو مجھے پورا یقین تھا کہ میں عام...
راہ گیروں سے کسی طرح مختلف نظر نہیں آتا تھا۔ میرے پاس ڈالروں کی...
صورت میں خطیر رقم موجود تھی لیکن خود کو میلان کے ماحول سے ہم آہنگ...
رکھنے کے لیے مقامی کرنسی بہت ضروری تھی۔ اس وقت میرے ستارے...
مہربان تھے کہ چند منٹ کی مسافت کے بعد ہی مجھے ایک بینک نظر...
آ گیا۔

مرکزی جھولتے دروازے سے گزرنے کے بعد میں نے خود کو...
شیشے کے ایک بند کیبن میں پایا۔ شیشوں کے پار بینک میں لین دین...
جاری تھا اور اس کیبن میں مرکزی دروازے کے مقابل شیشے کا...
ایک بند دروازہ تھا جو میرے دبانے اور کھینچنے پر بھی نہ کھلا تو...
میری نگاہ چوکھٹ میں لگے ہوئے بٹن پر پڑی۔ میں نے بٹن دبایا...
تو بینک کے کسی حصے میں بزر کی ہلکی سی آواز سنائی دی۔ میری کال...

"سی سی۔" نوجوان نے اپنے سر کو تفہیمی جنبش دی اور کی بورڈ سے ایک چابی نکال کر میرے آگے ڈال دی۔ اس کے ساتھ اس نے مجھے پیپا میری غریب الوطنی پر ترس کھا کر ہوٹل کا چھپا ہوا کارڈ بھی مجھے دے دیا جس پر فون نمبر وغیرہ کے علاوہ پشت پر ہوٹل کے محل وقوع کا نقشہ بنا ہوا تھا۔ اس کے اندراجات کے مطابق ہوٹل چار نمبر ٹرام کی گزرگاہ پر واقع تھا اور چند منٹ کی مسافت پر زیر زمین چلنے والی میٹرو نامی ٹرین نمبر ایک کا پاسیتو نامی اسٹیشن واقع تھا۔

کاؤنٹر کے عقب میں تنگ سی جگہ میں اوپر جانے کے لیے لفٹ موجود تھی۔ کمرا نمبر دو سو تیس کے لیے دوسری منزل پر پہنچ کر مجھے اندازہ ہوا کہ وہ کوئی باقاعدہ ہوٹل نہیں تھا بلکہ ایک نجی رہائشی عمارت کو معمولی رد و بدل کے بعد ہوٹل کا نام دے دیا گیا تھا۔ میرا کمرا خاصا وسیع تھا اس میں تین سنگل بیڈ، ڈریسنگ ٹیبل اور ایک الماری کے علاوہ مختصر باتھ روم بھی تھا۔ مشرقی رخ ہونے کی وجہ سے کمرے کا درجہ حرارت خوشگوار تھا لیکن آرائشی اشیاء کی غیر موجودگی کی وجہ سے ماحول اداس اداس لگ رہا تھا۔

کمرے کا جائزہ لیتے ہوئے مجھے اچانک خیال آیا کہ میں اپنا پاسپورٹ کاؤنٹر پر ہی چھوڑ آیا تھا۔ میں نے فون اٹھا کر نیچے کا نمبر ملایا۔ نوجوان سے کئی منٹ تک میری بات ہوتی رہی لیکن ہم دونوں میں سے کوئی کسی کو کچھ نہ سمجھا سکا۔ آخر میں نے ریسیور کریڈل پر ڈال کر خود ہی نیچے جانے کا فیصلہ کر لیا۔ میں کمرا مقفل کر کے نیچے پہنچا تو نوجوان اپنی مدد کے لیے ایک ادھیڑ عمر شخص کو طلب کر چکا تھا جس نے انگریزی میں میرا استقبال کیا اور بتایا کہ میرا پاسپورٹ رجسٹر میں اندراج کے لیے روک لیا گیا تھا۔ اگر میں چند منٹ کے لیے بیٹھ کر چائے کی ایک پیالی پی لوں تو اتنی دیر میں وہ میرا پاسپورٹ لوٹا سکتا تھا۔ اس نے خوبصورتی کے ساتھ مجھے پیشگی ڈپازٹ کے بارے میں یاد دلایا تو میں نے فوراً دو لاکھ لیرا اس کے حوالے کر دیے۔

اس اثنا میں عینک والا نوجوان بار کاؤنٹر کے پیچھے میرے لیے چائے تیار کرنے میں مصروف ہو چکا تھا۔ ادائیگی کے بعد ٹیلی وژن کی طرف دیکھتے ہوئے اچانک مجھے ٹیکسی ڈرائیور کی جیبی ٹیپ یاد آ گئی اور میں نے داڑھی والے سے سوال کر ڈالا "آج یہاں کون سا تہوار ہے؟"

"کوئی بھی نہیں۔" اس نے حیرت سے کہا "یہ خیال کیسے آ گیا آپ کو؟"

"ٹیکسی ڈرائیور نے بتایا تھا۔" میں نے مسکراتے ہوئے اسے آگاہ کیا اور اس پر شفقت طاری ہو گئی۔

"یہاں کے ٹیکسی ڈرائیور سیاحوں کو لوٹنے کی ہر کوشش کرتے ہیں۔ ٹیکسیوں والے پھر بھی ذرا شریف ہوتے ہیں۔" اس نے بد دعا

لیے میں کہا "ویسے چاہو تو یہ کتابچہ لے لو۔ اس میں ٹرام اور میٹرو کے دس ٹکٹ ہیں جو چھ ہزار لیرا میں۔ تم کئی دن تک پورا میلان گھوم سکتے ہو۔" میں نے وہ کتابچہ اس کے ہاتھ سے لے لیا۔ ہر ٹکٹ پر ڈبے بند سوراخوں میں کچھ چھپا ہوا تھا۔ مجھے گمان ہوا کہ کہیں وہ بھی مجھے ڈاج نہ دے رہا ہو اس لیے اس سے نرمی سے سوال کیا "یہ بند سوراخ کیسے کھلیں گے؟"

وہ ہنسا "یہ بڑی عجیب بات ہے۔ ہر ٹکٹ پر چھ سوراخ ہوتے ہیں لیکن اس پر بایت درج نہیں ہوتی۔ یہ بسوں اور ٹراموں پر فروخت نہیں ہوتے بلکہ باروں وغیرہ سے ملتے ہیں۔ ٹرام یا بس میں سوار ہوتے ہی ٹکٹ پر وقت پنچ کرنا ہوتا ہے۔ یہ ٹکٹ اس وقت سے پچھتر منٹ تک سفر کے لیے کارآمد رہتے ہیں۔ پچھتر منٹ کی پابندی نہیں ہوتی ہے۔ یہ ٹکٹ میٹرو پر صرف ایک سفر کے لیے کارآمد ہوتا ہے۔ کام والے دنوں میں میٹرو اسٹیشنوں پر ٹکٹ فروخت ہوتے ہیں۔ چھٹیوں میں کاؤنٹر بند ہوتے ہیں البتہ مشین میں رقم ڈال کر ٹکٹ حاصل کیے جا سکتے ہیں۔ پبلک ٹرانسپورٹ کے اسی پیچیدہ نظام کی وجہ سے سیاح ٹیکسیوں میں سفر کرنے پر مجبور ہو جاتے ہیں اور ڈرائیور مختلف حیلے بہانوں سے کرائے سے زائد رقم اینٹھنے کی کوشش کرتے رہتے ہیں۔ اسی لیے ہم اپنے گاہکوں کی سہولت کے لیے ٹکٹ رکھتے ہیں۔ تم چاہو تو کتابچے کے بجائے ایک یا دو ٹکٹ بھی خرید سکتے ہو۔"

میرے لیے اس کی وہ تقریر بہت معلومات افزا تھی کیونکہ میلان میں چند روز گزارنے کے لیے پبلک ٹرانسپورٹ کے بارے میں یہ نکات بہت اہم تھے ورنہ بغیر ٹکٹ سفر کرنے کے جرم میں کہیں بھی دشواریوں کا سامنا ہو سکتا تھا۔

میں مختصر سی نشست گاہ میں بیٹھا تو عینک والے نے چائے کی پیالی میرے سامنے رکھ دی۔ بار کاؤنٹر سے چائے کا حصول عجیب سی بات تھی لیکن میرے لیے اس پر اعتراض کی کوئی گنجائش نہیں تھی۔ اس وقت ٹیلی وژن پر کاروں کی ریس کا ایک مقابلہ دکھایا جا رہا تھا جس میں دوڑنے والی کاروں سے زیادہ وہ لڑکیاں کیمرے کا نشانہ بنی ہوئی تھیں جو نہانے کے لباس یا اس سے بھی اوچھے لباس میں اپنے اپنے پسندیدہ ڈرائیور کی حوصلہ افزائی کے لیے ریسنگ ٹریک کے کنارے کھڑی جوش و خروش سے چلا رہی تھیں۔ میرے لیے اس موسم میں وہ تماشا دلچسپ تھا اس لیے میں ٹیلی وژن دیکھنے میں مگن ہو گیا۔ داڑھی والا بھی اندراجات مکمل کر کے میرے پاسپورٹ سمیت میری میز پر آ بیٹھا۔ وہ میرے لیے یقیناً نئی چیز نہیں تھی لیکن وہ بھی اتنی توجہ سے وہ نظر فریب پروگرام دیکھ رہا تھا جیسے میرے ساتھ تورنگا سے پہلی بار میلان پہنچا ہو۔

سے عالمی سیاحت پر مشرق کی طرف روانہ ہونے کا پروگرام تھا لیکن جب اب اگر اچانک پتا چلا کہ زوئی کی جیبیں خالی تھیں۔ سیاحت کے لیے پھنسے جیبیں پیسہ جمع کر رہا تھا۔"

"اور شاید یہ کام تم کو کرنا پڑ رہا ہے؟" میں نے معنی خیز لہجے میں کہا۔

"مجھے کوئی بھی مضبوط سہارا مل گیا تو میں زوئی کو لات مار دوں گی۔" وہ تلخ لہجے میں بولی۔ "اس کا پروگرام تھا کہ سیاحت کے دوران وہ پاکستان اور افغانستان کی سرحد پر واقع کسی اڈے سے دو چار کلو ہیروئن لے کر واپس آئے گا جسے بیچ کر ہم بقیہ زندگی عیش و عشرت کے ساتھ گزار سکیں گے لیکن یہ سب خواب و خیال کی کہانیاں ہیں۔ فی الحال تو ہم نیپال بھی واپس نہیں جا سکتے۔"

"تمہاری انگریزی قابل رشک ہے۔ نیپال میں ابھی تک ایسی انگریزی بولنے والا کوئی اہل لڑکی نہیں ملا تھا۔"

"میں اینگلو انڈین ہوں۔ میرے باپ نے ایک انگریز لڑکی سے شادی کی تھی اور مجھے بہت کچھ بنانا چاہتا تھا لیکن میں نے زوئی کے چکر میں پڑ کر خود کو تباہ کر لیا۔ وہ دیکھنے میں بہت وجیہ اور شاندار ہے لیکن مردانہ غیرت سے بالکل عاری ہے۔"

"ایسی خستہ حالی میں تم دونوں کو اس ہوٹل میں ٹھہرنے کی کیا ضرورت تھی؟ نیپال میں اس سے سستے ٹھکانے بھی مل سکتے تھے۔"

"زوئی کہتا ہے کہ گھٹیا ہوٹلوں میں ٹھہرنے والوں کے علاوہ کی اس سے زیادہ متاثر نہیں ہوتے۔ چور اور ٹھگ بھی اگر اعلیٰ استدار ہوٹلوں میں مقیم ہوں تو معزز اور با وقار سمجھے جاتے ہیں۔"

"تم کمانے کی اس نئی ترکیب تو بتاؤ بولی تم کو؟" میں نے سوال کیا۔

"وہ کوششوں میں لگا ہوا ہے کہ مجھے کسی بڑے مقابلہ حسن میں اسپانسر کرا سکے۔ اسے امید ہے کہ میں کوئی نہ کوئی بڑا انعام جیتنے میں کامیاب ہو جاؤں گی۔ کوئی اسپانسر نہ مل سکا تو پھر وہ میرے ساتھ ریڈیو کے لیے کوئی تیسرے درجے کی فلم بنوانے کا ارادہ کرے۔ ایسی فلموں میں کام کرنے کا کافی معاوضہ ملتا ہے اور پروڈیوسر بھی آسانی سے مل جاتے ہیں۔"

"اگر ساری کوششیں ردی کر رہا ہے تو تم اس وقت کہاں سے آ رہی ہو؟"

"دن بھر میں آوارہ گردی کرتی ہوں۔ شام کو زوئی اپنی مہم پر نکلتا ہے۔ آج ایک فوٹو گرافر سے ملنے گئی تھی۔ اس نے میرے اسٹوڈیو میں سامان مختلف زاویوں سے میری تصویریں بنائی ہیں۔ ان میں سے دو چار بھی کسی اچھے رسالے میں شائع ہو گئیں تو مجھے خوبصورتی کا مقام شہرت ہو جائے گی۔ یہ ہو سکتا ہے کہ میں سیاحت کا ارادہ ترک کر کے یہیں ماڈلنگ کا پیشہ اختیار کر لوں۔"

میں نے غور سے اس کی طرف دیکھا اور ناقدانہ جائزے کے بعد اس نتیجے پر پہنچا کہ کھڑے کھڑے خدوخال اور دلکش رنگ و روپ کے ساتھ وہ واقعی عام لڑکیوں سے مختلف نظر آتی تھی۔ پہلی نظر میں ایک بار دیکھنے کے بعد دوبارہ دیکھنے کی خواہش ضرور دل میں سر ابھارتی تھی اور یہی اس کی دلکشی کا راز تھا۔

"اس فوٹو گرافر نے تو تمہیں تھکا دیا ہوگا۔" میں نے دیکھتے ہوئے میں کہا۔ "اور شاید یہ شام تمہارے ساتھ گزارنے کی فرمائش ضرور کی ہو۔"

"پھر تیرے زوئی کی ایم ٹیلیو کاسٹ کے متعلق تو غور سے ملنے جا رہا ہے۔ اس کے بعد میں فارغ ہوں گی۔" ابتدائی بدمزگی کے بعد وہ بھی مجھ سے مانوس ہونے لگی تھی اور وہ میرے لیے ایک خوشگوار تجربہ تھا۔ "یا پھر چلیں گے؟" میں نے کہا۔ "تم یہیں آ جانا۔ میں منتظر رہوں گا۔"

"چاہو تو ابھی اوپر چلو۔ زوئی کو تم سے مل کر خوشی ہوگی۔" اس نے کہا۔ میرے لیے وہ پیشکش خاصی دلچسپ تھی۔ زوئی سے تعارف ہو جانے کے بعد میں جب چاہتا اوپر جا کر اس لڑکی سے مل سکتا تھا۔

"تم نے اپنا نام نہیں بتایا اب تک۔" لفٹ میں نے اس کے ساتھ زینے طے کرتے ہوئے سوال کیا۔

"فلوریہ... پورا نام اوپر چلو گا ہے اور تمہارا نام کیا ہے؟" اس نے مترنم ہنسی کے ساتھ کہا۔

"بڑا لذیذ نام ہے تمہارا۔ مجھے پیٹر واٹ کہا جاتا ہے۔ تم ٹیپو بھی کہہ سکتی ہو۔"

"یہ نام کب سے لذیذ ہونے لگے؟" وہ رفتہ رفتہ میرے ساتھ بے تکلف ہوتی جا رہی تھی۔

"تمہارے نام کا دوسرا حصہ سنتے ہی بنگالی رس گلے یاد آ گئے جو بہت لذیذ ہوتے ہیں۔ ویسے بھی میرے لیے تمہارا عام نام بڑا کام والا بہت مشکل اور دیر آ رہا تھا۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔

"اپنے خاصے معقول آدمی ہو لیکن اس وقت بالکل وحشی آ رہے تھے۔"

"وہ تو گروانی کر رہا تھا۔ چیلے کو اٹھا رہی وقت ہوا ہے جس مطالعہ کیا جانا ہے۔"

**اس دلچسپ ترین داستان کے بقیہ واقعات چھٹے حصے میں ملاحظہ فرمائیں**

اطالوی مرد نادیہ کی ذات میں دلچسپی لے رہے تھے۔ شرفا دزدیدہ نظروں پر اکتفا کر رہے تھے جبکہ دو تین ڈھیٹ قسم کے نوجوان اسے مسلسل گھورے جا رہے تھے اور نادیہ ان سب کو نظر انداز کر کے ٹی وی پر خبریں دیکھ رہی تھی۔

چند منٹ بعد اناؤنسر کی آواز کے ساتھ ٹیلی وژن پر ایک میدان میں شعلوں میں گھری ہوئی کار دکھائی دی تو وہاں موجود لوگوں میں اضطراب کی لہر دوڑ گئی۔ میں نے تیزی سے دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ دیکھا کہ جب کیمرے نے اس حادثے کو اپنی گرفت میں لیا تو خوفناک شعلے بڑی حد تک ماند پڑ چکے تھے اور شاندار الفا روسیو کی باڈی کا بیشتر حصہ آگ سے پگھل کر نیست و نابود ہو چکا تھا۔ مجھے امید تھی کہ ایسی ہولناک آگ میں ان تینوں کے جسموں کی بس راکھ ہی بچ سکی ہوگی۔

اسکرین پر آگ بجھانے والی دو گاڑیاں اور ایک پولیس کار بھی نظر آئی پھر دوسری خبریں شروع ہو گئیں۔ جب تک خبریں جاری رہیں اس مختصر سے لاؤنج میں مکمل خاموشی طاری رہی پھر خبریں ختم ہوتے ہی تقریباً سب نے ایک ساتھ بولنا شروع کر دیا اور نادیہ میرا ہاتھ تھام کر وہاں سے باہر نکل آئی۔

ہوٹل سے باہر نکلتے ہی بھیگی ہوئی سرد ہواؤں نے ہمارا استقبال کیا تھا۔

"کیا خبر تھی؟" میں نے نادیہ کو اس کا وعدہ یاد دلاتے ہوئے کہا۔

"امریکی صدر نے لیبیا کے کرنل قذافی کو ایک بار پھر عالمی دہشت گرد قرار دیا ہے۔ شمالی سمندر میں مزید تیل کے ذخائر دستیاب ہوئے ہیں۔ لبنان میں خانہ جنگی جاری ہے لیکن آج شہر میں ایک روح فرسا حادثہ رونما ہوا ہے۔" وہ بولی۔

"وہی جس میں کار جلتی ہوئی دکھائی گئی تھی؟"

"ہاں! وہ کار سڑک کے بجائے کھیت کے ایک میدان میں تھی جو سردی کی وجہ سے بالکل ویران پڑا ہوا تھا۔ آگ اتنی شدید تھی کہ باڈی اور انجن کے بیشتر حصے پگھل گئے۔ اس میں سے کوئلہ بنے ہوئے تین انسانی ڈھانچے بھی ملے ہیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے انہیں خاص طور پر جلایا گیا ہے۔ کار کی آگ سے جلتے تو ان کے جسم کے کچھ حصے ضرور باقی بچ جاتے۔"

"پھر تو شاید ان چاروں کی شناخت بھی نہ ہو سکی ہوگی؟" میں نے تجاہل عارفانہ لہجے میں کہا۔

نادیہ نے اپنے سر کو مایوسی کے ساتھ نفی میں جنبش دی۔ "البتہ تفتیشی ماہرین کو ملبے میں سے کچھ نقصان زدہ فرانسیسی سکے ملے ہیں جن کی بنا پر سوچا جا رہا ہے کہ کل تک شناخت ہو جائے گی

کے برابر میں بیٹھا ہوا شخص فرانس سے آیا تھا۔ کار کی رجسٹریشن نمبر کی پلیٹیں تک آگ میں پگھل گئی ہیں اس لیے اب انجن اور چیسز کے نمبروں کے ذریعے کار کے مالک کا سراغ لگانے کی کوششیں کی جا رہی ہیں۔ پتا نہیں وہ حادثہ تھا یا کسی سنگدل قاتل درندے نے ان تینوں کو اپنا نشانہ بنایا ہے؟"

"کوئی پرانی دشمنی رہی ہوگی۔" میں نے تبصرہ کیا۔ "یہ بھی ہو سکتا ہے کہ مرنے والے خود بھی شریف آدمی نہ ہوں۔ مجرمانہ رقابتوں میں ہی ایسے بھیانک شاہکار سامنے آتے ہیں۔"

ہم ٹیکسی کے ذریعے چند منٹ میں ہی روشنیوں سے جگمگاتی ہوئی اس عمارت کے سامنے پہنچ گئے جس پر بڑے بڑے روشن حروف میں گیمبلرز کا نام چمک رہا تھا۔ اندر ٹکٹ گھر کھلا ہوا تھا۔ اتنی آسانی کے ساتھ ٹکٹ مل جانے پر مجھے مایوسی ہوئی کیونکہ لڈوگ سے تعارف حاصل کرنے کا وہ موقع ضائع ہو گیا تھا۔

دس ہزار لیرا فی کس ٹکٹ لے کر ہم اندر داخل ہوئے تو الف لیلوی ماحول نے فوراً ہی ہمیں مسحور کر لیا۔ وسیع و عریض ہال میں دبیز سرخ قالین پر بیش قیمت چوبی فرنیچر لگا ہوا تھا۔ ہال میں چاروں جانب رنگین روشنیوں والے بلور کے فانوس جھلملا رہے تھے۔ بیشتر میزیں بھری ہوئی تھیں اور ان پر شیشے کی چمنی والے شمع دانوں میں موم بتیاں جل رہی تھیں۔ فضا میں الکحل اور تمباکو کی خوشگوار بو رچی ہوئی تھی۔ اسٹیج پر پردہ گرا ہوا تھا مگر پوشیدہ اسپیکروں سے ابھرنے والی ہیجان انگیز موسیقی میں کئی عورتیں نائلونی لباس اور رنگین وِگوں میں ملبوس میزوں کے درمیان ہال میں ناچتی پھر رہی تھیں۔

ہمارے اندر داخل ہوتے ہی ایک اسٹیورڈ نے ہمارے ٹکٹ دیکھے اور پھر احترام کے ساتھ میز کی طرف ہماری رہنمائی کرنے لگا۔ نادیہ نے راستے ہی میں اس سے لڈوگ کے بارے میں کچھ بات کی اور جب وہ ہمیں میز کے گرد بٹھا کر چلا گیا تو نادیہ نے بتایا کہ لڈوگ ڈیوٹی پر موجود تھا۔ اسٹیورڈ نے اسے میز پر بھیجنے کا وعدہ کیا تھا۔

مین اسٹیج شو کا وقت ساڑھے نو بجے تھا اس لیے اس وقت ہال میں کھانے پینے کا دور چل رہا تھا۔ بیرا مینو لایا تو اس کے پہلے صفحے پر نگاہ ڈالتے ہی مجھے اندازہ ہو گیا کہ گیمبلرز کی مہنگائی کے بارے میں زولی کا تبصرہ غیر ضروری نہیں تھا۔ ڈی لکس اسکاچ کا ایک سنگل پیگ ساڑھے چار ہزار لیرا کا تھا اور ڈنر کی سب سے سستی ڈش بھی پندرہ ہزار لیرا کی تھی۔ کھانے کی کوئی ڈش تیس ہزار لیرا سے کم نہیں تھی۔ "یہ تو بہت مہنگا کلب ہے۔" مینو پر نگاہ ڈال کر نادیہ پریشان ہو گئی۔

"فکر نہ کرو، اگر تم پڑ گئے تو ڈالروں میں ادائیگی ہو جائے گی۔ تم جو چاہو وہ منگوا سکتی ہو۔" میں نے مسکراتے ہوئے اسے تسلی دی۔ "تم جس نازنین کے ساتھ یہ شام بسر کرو اس کی قیمت ہے۔"

ناہید ویٹر کو آرڈر نوٹ کرانے لگی۔ اس اثنا میں ایک متناسب اندام رقاصہ میزوں کے درمیان ناچتی ہوئی میرے قریب آ کر تھم گئی اور اس وقت تک وہیں ٹھہری ناچتی رہی جب تک میں نے ایک نوٹ اسے نہ تھما دیا۔

"کس قدر کاروباری ماحول ہے یہاں کا۔ مجھے تو ابھی سے وحشت ہو رہی ہے۔" ناہید منمنائی۔

"کھلا کاروبار ہے۔ یہاں لوگ تماشا دیکھنے آتے ہیں اور وہی دکھایا جاتا ہے۔ اسے تم قصاب کی دکان بھی سمجھ سکتی ہو جہاں رانیں کانٹے میں لٹکانے کے بجائے تھالوں پر سجائی جاتی ہیں۔ دیکھو، پسند کرو اور پھر خرید لو۔"

"مجھے تو یہ سب کراہت آمیز لگتا ہے۔ پتا نہیں کس ذوق کے لوگ اس ماحول سے لطف اندوز ہوتے ہیں۔"

"دیکھ لو یہاں تقریباً بھرا ہوا ہے۔ مس اٹلی بننے کے لیے تمہیں ایسے ہی مرحلوں سے گزرنا پڑے گا۔ فرق صرف اتنا ہوگا کہ وہاں تماشائیوں کے علاوہ ججوں پر مشتمل ایک جیوری بھی ہوگی۔"

"ذوقی کہتا ہے کہ وہ سب صرف ایک بار ہوگا۔ میں جیت گئی تو ہزاروں دولت مندوں میں مس اٹلی بن کر ملوں گی۔ یہاں تو ہر روز گھٹیا لوگوں کا یہ کھیل ہوتا ہوگا۔"

ہماری گفتگو وہیں منقطع ہو گئی کیونکہ اس وقت سامنے سے آتا ہوا بڑی بڑی مونچھوں والا ایک دراز قامت شخص ہمارے قریب آ کر رک گیا تھا۔ میرے بعد جس کی نظر ناہید پر پڑی تو وہ اسے پہچان کر بہت تپاک سے ملا تھا۔ ناہید نے اس سے میرا تعارف کرایا اور پھر لڈوگ ہماری میز کے گرد ہی بیٹھ گیا۔

ان دونوں میں بڑے جوشیلے انداز میں رسمی گفتگو کی ابتدا ہوئی۔ لڈوگ نے ذوقی کے بارے میں بہت سے سوالات کیے اور جب وہ باہمی دلچسپی کے سارے موضوعات ختم کر لینے کے بعد میری طرف متوجہ ہوا تو میں نے سوچے سمجھے منصوبے کے مطابق کلب کی تعریف کر دی جس پر اس کا چہرہ خوشی سے کھل اٹھا۔

"یہ نیا کلب ہے۔" وہ مجھے بتانے لگا۔ "اس کی بہت احتیاط سے پیشہ ورانہ انداز میں منصوبہ بندی کی گئی ہے اور سب سے بڑی بات یہ ہے کہ اس کلب میں کامیاب ترین شو ہونے کے باوجود کبھی کوئی ہنگامہ نہیں ہوا۔"

"مالکان سے سارے شہر کے بدمعاش ڈرتے ہیں شاید۔" میں نے رائے ظاہر کی۔

"ڈاکٹر گومیز بہت پڑھا لکھا اور حقیقت پسند آدمی ہے۔ یہ سوچ لینا حماقت ہے کہ حقیقت پر پردہ ڈالا جا سکتا ہے۔" اس کے منہ سے یہ نام سنتے ہی میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ "دراصل اس ہوٹل کے داخلے کے راستے پر خفیہ ویڈیو کیمرے لگے ہوئے ہیں جن کی مدد سے ہر شو میں آنے والوں کی فلم بندی ہوتی رہتی ہے اور ان کا پتا نہیں چلتا۔ یہ میڈیا ڈائریکٹر مانیٹرنگ روم میں اسکرین پر براہ راست آنے والوں کا جائزہ لیتا رہتا ہے۔ اگر کوئی ناپسندیدہ شخص اندر آ جائے تو کلب کے محافظ خاموشی کے ساتھ آ کر اسے ہال سے باہر نکال دیتے ہیں۔ اس لیے یہاں کے شرفا کی بڑی تعداد ہمارے مستقل سرپرستوں میں شامل ہوتی جا رہی ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ ہماری بھی فلم بن رہی ہوگی؟" میرے بجائے وہ اہم سوال ناہید نے کر ڈالا۔

"بالکل بن رہی ہوگی۔" اس نے پُراعتماد لہجے میں کہا۔ "آج ڈاکٹر گومیز اپنے ایک مہمان کے ساتھ بذات خود مانیٹرنگ روم میں موجود ہے اور وہ چاہے تو وہاں کسی بھی اسکرین پر تمہیں تمہاری فلم دکھا سکتا تھا۔ تم آج بہت خوب صورت لگ رہی ہو۔ تمہاری تصویریں بہت عمدہ آئی ہوں گی جنہیں ڈاکٹر گومیز دیکھتا رہ گیا ہوگا۔"

وہ الفاظ میرے لیے چونکا دینے والے تھے اس لیے میں نے سرسری لہجے میں دریافت کیا۔ "کیا آج کوئی خاص بات ہے جو تمہارا ڈاکٹر بذات خود مانیٹرنگ روم میں موجود ہے؟"

"میرے لیے تو سب سے خاص بات یہی ہے کہ آج... ناہید ہمارے کلب میں آئی ہے۔" وہ ہنستے ہوئے بولا۔ "دوسری بات میرے علم میں نہیں، ویسے ضرور کوئی خاص بات ہی ہوگی ورنہ ڈاکٹر ان معاملات میں دخل نہیں دیتا۔"

"ڈاکٹر ہو کر نائٹ کلب چلا رہا ہے۔ اسے تو کوئی اسپتال چلانا چاہیے تھا۔" ناہید نے منہ بنا کر کہا۔

"وہ پی ایچ ڈی ہے۔ معاشیات میں ڈگری لی ہے۔" لڈوگ اس کی قابلیت سے مرعوب نظر آ رہا تھا۔

میرا دل چاہا کہ اس سے ڈاکٹر گومیز کے اس مہمان کے بارے میں تفصیلات دریافت کر لوں جو اس کے ہمراہ مانیٹرنگ روم میں موجود تھا لیکن ایسے مخصوص سوالات پر لڈوگ میری طرف سے بھڑک سکتا تھا اس لیے میں نے اس واسطے میں اپنی زبان بند رکھنے کا فیصلہ کر لیا۔ درحقیقت یہ بھی کہ اس وقت میں جلد سے جلد اس نائٹ کلب سے نکل بھاگنے کی فکر میں پڑ گیا تھا۔ ویڈیو کیمروں کی موجودگی کے انکشاف نے مجھے ذہنی طور پر پریشان کر

دیا تھا۔ بحیرت بھی کسر اس خبر نے پوری کر دی تھی کہ گوسیپ اپنے کسی مہمان کے ساتھ خلافِ معمول خود مانیٹرنگ روم میں موجود تھا۔

آدمی کا ذہن کسی ایک نقطے پر اٹک جائے تو بہت سے واقعات کی کڑیاں خود بخود ملتی چلی جاتی ہیں۔ اس وقت بھی میرے ساتھ یہی کچھ ہو رہا تھا۔ لڈوگ نادیہ کے ساتھ گفتگو میں مصروف تھا اور میرے ذہن میں تیزی کے ساتھ واقعات کی ایک فلم سی چل رہی تھی۔

کار کے ساتھ تینوں لاشیں جل کر راکھ ہو گئی تھیں جس کی وجہ سے پولیس کو اس واقعے کی تہہ تک پہنچنے میں بہت سی دشواریاں پیش آ سکتی تھیں لیکن جمی لائیڈ بے پناہ وسائل کے ذریعے تیزی سے نتیجہ اخذ کرنے کا اہل تھا۔

کارلو موزیرو بنیادی طور پر میلان کا باشندہ نہیں تھا بلکہ مارسیلز سے چارلس ڈولین کا پیغام پہنچنے پر پورتو گوبیرو سے لے کر ذاتی ہوائی جہاز پر پائلٹ کے ساتھ میلان آیا تھا۔ اس کا بھائی یا شوہر اس کا دست راست تھا۔ اس لیے ان تفصیلات سے اس کا باخبر ہونا ضروری تھا۔ کارلو اور اس کے پائلٹ کا اپنے جہاز پر واپس نہ پہنچنا، پھر ایک ویران میدان میں جلی ہوئی الفارومیو میں تین لاشوں کا پایا جانا جمی لائیڈ کو کڑیاں ملانے میں مدد دے سکتا تھا۔

اُسے ایک فون کال کے نتیجے میں لیزلی ودہام سے یہ معلوم ہو سکتا تھا کہ چارلس ڈولین کی ڈیوٹی مارسیلز ایئرپورٹ پر تھی اس لیے وہ سمجھ لیتا کہ چارلس نے مارسیلز سے کسی مشتبہ آدمی کا تعاقب شروع کیا تھا جو میلان تک جاری رہنا تھا۔ وہاں اس نے نیچی مدد کے لیے پورتو گوبیرو سے کارلو کو طلب کر لیا تھا لیکن پھر جلی ہوئی کار میں تین لاشیں تو دستیاب ہو گئیں لیکن مشتبہ آدمی کا کوئی سراغ نہ مل سکا۔

اس سے لازمی طور پر ایک ہی نتیجہ اخذ کیا جا سکتا تھا کہ میلان میں مشتبہ آدمی کے حامی بھی موجود تھے جن کی مدد سے اس نے اپنے تینوں دشمنوں کو موت کے گھاٹ اتار دیا۔ پوسٹ مارٹم ہو جاتا یا نہ ہوتا۔ جمی لائیڈ پوری صورت حال سمجھ سکتا تھا۔ پھر اس مشتبہ آدمی کے جاننے میں صرف میرا ہی نام فٹ ہوتا تھا۔

جمی لائیڈ کو ایک بار یہ علم ہو جاتا کہ میں میلان میں موجود تھا تو وہ بہت کچھ اندازے لگا سکتا تھا۔ میلان میں کس کے مفادات کو نقصان پہنچا، میری فہرست کی پہلی ترجیح ہوتی۔ چیپ کر ڈاکٹر گوسیپ میلان میں کس کا حریف تھا اس لیے پہلی فرصت میں میرا ادھر کا رخ کرنا ضروری تھا۔ اس وجہ سے عین ممکن تھا کہ جمی لائیڈ نے کسی بہروپ میں خود ڈاکٹر گوسیپ سے جا ملا ہو اور پھر میرے استقبال کے لیے اس کے ہمراہ مانیٹرنگ روم میں اسکرین کے سامنے جم گیا ہو۔ مجھ سے نجات حاصل کرنا اس کے لیے دن بدن ایک ڈراؤنا خواب بنتا جا رہا تھا جس کو پورا کرنے کے لیے وہ مسلسل دو چار دن بھی مانیٹرنگ روم میں گزار سکتا تھا۔ لیکن یہ اس کی خوش نصیبی تھی کہ نادیہ کی دوستی اور اس کے بوائے فرینڈ مقتدی کی سفارش پر میں عین بر شام گیمبلنگ ہال میں آ پہنچا تھا جہاں دشمن میری گھات لگائے بیٹھا تھا۔

"آج واقعی کچھ گڑبڑ معلوم ہوتی ہے۔" لڈوگ کی تشویش آمیز آواز نے مجھے چونکا دیا۔ وہ بڑے غور سے ہال کا جائزہ لے رہا تھا۔

"کیوں؟ خیریت تو ہے؟" نادیہ اس کے لہجے پر پریشان ہو گئی۔ "کوئی خطرہ ہو تو ہم آرڈر کینسل کرا کے ابھی واپس چلے جاتے ہیں۔"

"تمہیں گھبرانے کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔" اس نے تشفی آمیز لہجے میں کہا۔ "معلوم ہوتا ہے آج پھر کوئی خطرناک شخص ہال میں گھس آیا ہے۔ نیلے سوٹ اور سرخ ٹائیوں والے ہوٹل کے محافظ صرف ایسے ہی موقع پر ہال میں بھیجا جاتا ہے۔"

اگر لڈوگ ان کے لباس کی نشان دہی نہ کرتا تو میرے فرشتے بھی ان پر شبہ نہیں کر سکتے تھے۔ وہ اپنے ہاتھوں میں شراب کے جام لیے ایک دوسرے سے الگ تھلگ میزوں کے درمیان سے گزرتے ہوئے ہماری طرف بڑھ رہے تھے۔

"یہ اسی طرف آ رہے ہیں۔" نادیہ سہمی ہوئی آواز میں بولی۔ "مجھے ڈر لگ رہا ہے۔ میں اب زیادہ دیر تک یہاں نہیں بیٹھ سکتی۔"

"گھبراؤ مت۔ ہو سکتا ہے یہاں کوئی شیطان ہو گا جو دو چار گلاس لے کر بہکنے سے باز نہ آنا شروع ہو جائے گا اور یہ بڑے اطمینان سے اسے باہر نکال دیں گے۔ ہم کیوں اپنی تفریح برباد کر رہے ہیں۔" لڈوگ نے کرسی چھوڑتے ہوئے کہا کیونکہ ہمارے لیے کھانے کی ٹرالی آ گئی تھی۔

"نادیہ تمہاری باتوں سے ڈر گئی ہے۔" میں نے اٹھتے ہوئے لڈوگ سے کہا۔ "میں آرڈر کا بل ادا کیے دیتا ہوں، تم ذرا نادیہ کو سہارا دے کر میرے ساتھ باہر پہنچا دو۔ موقع ملا تو دو چار روز میں دوبارہ ذوق کے ساتھ آئیں گے۔"

وہ تینوں اس اثنا میں ایسی جگہوں پر جم گئے تھے کہ ان کے قریب سے گزرے بغیر میں ہنگامی راستے کی طرف جا سکتا تھا۔ نہ ہنگامی دروازے کا رخ کر سکتا تھا اور نہ ہی ٹوائلٹ جا سکتا تھا۔ جو تھی سمت میں پردے کے پیچھے چھپا ہوا اسٹیج تھا جو ہر جگہ اندھے کنویں میں چھلانگ لگانے کے مترادف ہوتا۔ اس لیے اس وقت مجھے لڈوگ کے مراسم کی آڑ لے کر فرار

## نادیہ بنگالا

کے بارے میں ذوقی کا وہ سوال جیسے
پیدا غیر متوقع اور پریشان کن تھا۔ اگر
میں جھوٹ بول دیتا کہ وہ ادیبا کے کمرے میں موجود ہے تو ذوقی چند
ثانیوں میں میرا جھوٹ پکڑ سکتا تھا۔ وہ کاؤنٹر سے انٹرکام پر اپنے
کمرے کا نمبر ملا لیتا اور وہاں سے کوئی جواب نہ ملنے پر آسانی میرا جھوٹ
پکڑ لیتا۔ اس کے علاوہ کوئی دوسرا بہانہ اسے مطمئن نہیں کر سکتا تھا۔
وہ نشے کی حالت میں ضرور تھا لیکن اس کے تیوروں اور گفتگو سے
عاری لہجے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اسے اپنے ذہن پر پوری طرح قابو
حاصل تھا اور اسے فریب دینا آسان کام نہیں تھا۔

"وہ وہیں رک گئی ہے۔" میں نے سوچ بچار میں زیادہ وقت
ضائع کیے بغیر پُرسکون لہجے میں کہا۔ "شو ختم ہونے کے بعد تمہارا
دوست ٹنڈوگ پان مجھے بھی روکنا چاہ رہا تھا لیکن میرا ایک مہمان
آنے والا تھا اس لیے میں اس کی دعوت قبول نہیں کر سکا لیکن اس
نے نادیہ کو روک لیا۔ وہ بعد میں آ جائے گی۔"

"شاید تم ہوٹل چھوڑ کر جا رہے ہو۔" اس نے مجھے اور سلطان
شاہ کو باری باری گھورتے ہوئے تیکھے لہجے میں کہا۔ "اگر
نادیہ رات بھر واپس نہ آئی تو میں اسے کہاں تلاش کروں گا؟"

"رات بھر نہ آئی تو صبح ضرور آ جائے گی۔" میں نے بے رخی
کے ساتھ کہا۔ "وہ ٹنڈوگ پان سے خاصی متاثر نظر آ رہی تھی۔ کوئی
گڑبڑ ہو تو تم ٹنڈوگ کو فون کر کے نادیہ کی واپسی کا مطالبہ کر سکتے ہو۔"

اسی لمحے ذوقی کے ہمراہ ہوٹل میں داخل ہونے والے چار
اوباش افراد میں سے ایک نے اونچی آواز میں اطالوی میں اسے
مخاطب کیا۔ ذوقی نے پلٹ کر اطالوی میں اسے کچھ بتایا اور وہ
چاروں ہی بیک وقت کچھ تحقیر آمیز آوازیں نکالتے ہوئے کاؤنٹر سے
واپس ہماری طرف آ گئے تھے۔ صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ ذوقی پر ان
چاروں کو بالادستی حاصل تھی اور وہ ان سے پوری طرح مرعوب
نظر آ رہا تھا۔

پھر ان چاروں میں سے ایک نے سلطان شاہ کے سامنے
رک کر کچھ دریافت کیا۔ اس شخص کی انگلی میں ہیرے کی بیش قیمت
انگوٹھی کے علاوہ کلائی پر طلائی گھڑی بھی نظر آ رہی تھی۔ اس کے
انداز گفتگو سے نخوت ٹپک رہی تھی لیکن تمام تر آسودہ حالی اور
خود پسندی کے باوجود وہ غنڈہ گردی یا اسمگلروں کا عادی نظر نہیں
آ رہا تھا۔

"یہ صرف انگریزی سمجھتے ہیں۔" ذوقی نے بڑھ کر خوشامدانہ
لہجے میں اسے انگریزی میں ہی کہا۔ "یہ نادیہ کے ساتھ گیا تھا۔ وہ شہر
گھومنا چاہ رہی تھی اور یہ کچھ دیر پہلے لوٹا ہے۔"

"نادیہ کہاں ہے؟" ذوقی سے اشارہ پاتے ہی وہ شخص انگریزی
میں مجھ سے مخاطب ہو گیا۔

"ذوقی کے ایک پرانے دوست کے پاس ہے۔" میں نے
ایک ایک لفظ پر زور دے کر پُراعتماد لہجے میں کہا۔ "چاہو تو یہی بات
کسی دیوار پر لکھ دوں تاکہ تمہیں بار بار یہی الفاظ دہرانے نہ پڑیں۔"

"کس دوست کے پاس ہے وہ؟" اس نے ذوقی سے سوال
کیا۔ اس وقت اس کی آنکھوں میں عجیب سی چمک پیدا ہو گئی تھی
جو شاید اس کے دل میں انگڑائیاں لیتی ہوئی شہوانی خواہشات کی
عکاسی کر رہی تھی۔

"اس کا ایسا کوئی پروگرام نہیں تھا۔" ذوقی نے اسے یقین دلاتے
ہوئے بے بسی کے ساتھ کہا۔ "اسے معلوم تھا کہ آج شام میں مقابلۂ
حسن کے سلسلے میں تم لوگوں سے ملنے والا ہوں۔ وہ کہیں نہیں
رک سکتی... اتنا تو وہ بھی سمجھتی ہے کہ مقابلۂ حسن میں حصہ لینے
اور پھر جیتنے کے لیے کیسے کیسے پاپڑ بیلنے پڑتے ہیں۔"

"وہ جا چکی ہے تو اس وقت اسے یہاں ہونا چاہیے تھا۔" اس
شخص نے ذوقی کی کمزوری بھانپ کر بے پروائی کے ساتھ سخت لہجے
میں کہا۔ "ہم اس کے انتظار میں اپنی رات کالی نہیں کر سکتے۔"

"یہ تم لوگوں کے آپس کے معاملات ہیں۔ ہمارا اس سے کیا
واسطہ؟" میں نے یہ کہتے ہوئے نکاس کے راستے کی طرف بڑھنا
چاہا لیکن ذوقی نے ہماری راہ روک لی۔

"جب تک میں فون پر ٹنڈوگ پان سے بات نہ کر لوں تمہیں
یہیں رکنا ہو گا۔" اس نے تیز لہجے میں کہا۔ "اگر اس نے اپنے پاس
نادیہ کی موجودگی کی تصدیق کر دی تو تمہیں جانے کی اجازت مل
جائے گی۔"

"ورنہ تم ہمیں سولی پر لٹکا دو گے؟" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔
"نادیہ کہاں ہے اور کہاں نہیں ہے یہ اس کا اور تمہارا ذاتی معاملہ
ہے شاید وہ تم سے زیادہ خوش بھی نہیں ہے۔ پھر ہمیں اس چکر میں
کیوں گھسیٹ رہے ہو؟"

"میں گھسیٹ رہا ہوں!" وہ آنکھیں نکال کر بولا۔ "وہ تمہارے
ساتھ گئی تھی اور اسے تمہارے ساتھ ہی واپس آنا تھا۔ اب وہ
نہیں آئی ہے تو اس کی پوری ذمے داری تم پر آتی ہے۔"

اسی وقت ہوٹل کے کاؤنٹر سے ایک باوقار شخص نکل کر وہاں
آ پہنچا۔ لہجوں کی بنا پر غالباً اس نے کسی تنازعے کا اندازہ لگا لیا تھا
اسی لیے آتے ہی قدرے بوکھلائے ہوئے لہجے میں بولا۔ "تم لوگوں
کو اس تنگ راہ داری میں آنے جانے والوں کی وجہ سے پریشانی
ہو سکتی ہے۔ کیا یہ بہتر نہ ہوگا کہ تم اپنے کمرے یا ہوٹل کی لابی
میں بیٹھ کر اپنے معاملات طے کر لو۔" اس نے خوبصورتی کے ساتھ
ہمیں راہ داری خالی کرنے کا مشورہ دیا تھا۔

زوقی نے ہمیں نظر انداز کر کے استفسار طلب نگاہوں سے اپنے مہمانوں کی طرف دیکھا اور سب سے کی انگوٹھی والا فوراً ہی بول پڑا۔ "چلو، اوپر کمرے میں چلتے ہیں۔ اگر لڑکی کی جلد واپسی کی امید نہ ہو تو ہمیں اسی وقت چلے جانا چاہیے۔ ہمارا وقت بہت قیمتی ہے۔ بعد میں تم نادیہ کو کسی وقت میرے پاس لا سکتے ہو۔"

وہ زوقی کا مزدور چیلو تھا کیونکہ اس شخص کے منہ سے واپسی کا ذکر سنتے ہی اس کا چہرہ متغیر ہو گیا۔ شاید وہ بڑی محنت کے ساتھ ان چاروں کو پھانس کر ہوٹل زینی تک لایا تھا تاکہ انھیں نادیہ جیسا لانے سے متعارف کر کے ان کے گرد اپنی گرفت مضبوط کر سکے لیکن نادیہ کے موجود نہ ہونے کے باعث وہ ہاتھ آئی ہوئی چکنی مچھلی کی طرح پھسل کر نکلتے ہوئے نظر آ رہے تھے اور زوقی اپنی محنت کو اتنی آسانی کے ساتھ رائیگاں جاتے نہیں دیکھ سکتا تھا۔

"اوپر چلو۔" اس نے مضطربانہ لہجے میں کہا۔ "چند منٹ میں سارا معاملہ صاف ہو جائے گا۔ یہ دونوں بھی ہمارے ساتھ اوپر چلیں گے تاکہ وہاں ہم اطمینان سے بات کر سکیں۔"

"میرے مہمان کو اس معاملے سے الگ رکھو۔ یہ نیچے ہی میرا انتظار کرے گا۔" میں نے برا سا منہ بنا کر کہا۔

"تم نیچے ہی میرا انتظار کرو، میں ان سے پیچھا چھڑا کر واپس آتا ہوں۔" زوقی کی خاموشی کو اس کی رضامندی تصور کرتے ہوئے میں نے اردو میں سلطان شاہ سے کہا۔ "یہ معاملہ گلے پڑتا ہوا نظر آ رہا ہے۔"

سلطان شاہ لالی کے لمحے پر ہو لیا اور میں ان پانچوں کے ساتھ لفٹ کی طرف ہو لیا۔ مختصر سی لفٹ میں ہم سب ایک ساتھ سوار ہوئے تو فوراً ہی چھت پر اوور لوڈ کی سرخ روشنی جل اٹھی وہ صورت حال پیچیدہ تھی۔ زوقی کو کمرے کا دروازہ کھولنے کے لیے مہمانوں کی بجلی کھپ کے ساتھ اوپر جانا ضروری تھا اس لیے وہ تذبذب میں تھا لیکن ان چاروں میں سے ایک نے زوقی کے ساتھ چند فقروں کے تبادلے کے بعد اس کی مشکل آسان کر دی اور زوقی مجھے ساتھ لے کر لفٹ سے باہر نکل گیا۔

"میں تمہیں تمہارے مہمانوں کے سامنے شرمندہ نہیں کرنا چاہ رہا تھا۔" لفٹ کا دروازہ بند ہوتے ہی میں نے اس سنہری موقعے سے فائدہ اٹھانے کا فیصلہ کرتے ہوئے زوقی سے بے تکلفانہ لہجے میں کہا۔ "نادیہ کو گیسلرز میں ایک اونچا شکار نظر آ گیا تھا۔ وہ پورا پروگرام سیٹ کیے بغیر مجھے اکیلا چھوڑ کر اس کے ساتھ چلی گئی.... لہٰذا بے چارہ اس کے بارے میں تمہیں کچھ بھی نہیں بتا سکے گا۔"

"اوہ! یہ بہت برا ہوا۔" وہ اضطراری لہجے میں بولا۔ "آج نادیہ کو کہیں نہیں جانا چاہیے تھا۔ یہ سیلانی کے وہ بار سوخ امراء ہیں جو کسی لڑکی پر مہربان ہو جائیں تو راتوں رات شہرت کے آسمان پر پہنچا سکتے ہیں۔ میں بڑی مشکل سے انھیں گھیر گھار کر یہاں تک لایا تھا اور یہ نادیہ کے ساتھ کچھ وقت گزار کر اس کے بارے میں اپنی رائے قائم کرنے والے تھے۔"

"لیکن اس میں میرا کیا قصور ہے؟" میں نے سادگی کے ساتھ کہا۔ "تم تو مجھ سے لڑنے پر ہی تل گئے تھے۔ اب کہو تو میں بات ان کے سامنے بھی دہرا دوں۔ مجھے اندازہ تھا کہ وہ لوگ میری بنائی ہوئی کہانی پسند نہیں کریں گے۔"

وہ چاہتا تو مجھ سے سوال کر سکتا تھا کہ ابتدا میں اس نے خلوت میں مجھ سے بات کی تھی اس وقت میں نے اسے حقیقت سے آگاہ کیوں نہیں کیا؟ اس کے مہمان تو بعد میں ہماری گفتگو میں دخل انداز ہوئے تھے لیکن زوقی اس وقت نشے کی حالت میں تھا۔ اس کا ذہن بیدار ضرور تھا لیکن زنگ آلود ہو چکا تھا اور پھر اس پر اس وقت ایک ہی فکر سوار تھی کہ وہ جن سونے کی چڑیوں کو پھانس کر لایا تھا وہ کسی بھی لمحے پھر سے اڑ سکتی تھیں۔

"ہرگز نہیں۔ اچھا کیا کہ تم نے اصل بات نہیں بتائی لیکن اب کیا ہو گا؟"

"یہ خریدار ہیں نادیہ کے؟" میں نے معصومیت اور ہمدردانہ لہجے میں سوال کیا۔

"احمق ہو تم!" وہ چڑ کر بولا۔ "یہ فیشن کی دنیا کے بے تاج بادشاہ ہیں۔ تین برس سے صرف وہی لڑکی مس اٹلی منتخب ہوتی ہے جسے یہ چاروں کسی نہ کسی طرح آگے بڑھانا چاہتے ہیں۔ ان میں سے ایک بی ایم ڈبلیو کار کا مقامی ایجنٹ ہے۔ اس بار تو وہ خود ایک لڑکی کو اس مقابلے کے لیے اسپانسر کرنے والا ہے۔ میری کوشش ہے کہ وہ کسی طرح نادیہ کو لیٹ اوا سے کی نمائندگی کے لیے منتخب کرے تو ہمارے وارے کے نیارے ہو سکتے ہیں۔ تم اسی وقت لفٹ میں وہاں ان کو چھوڑ کر نیچے لوٹ آئی۔"

"پھر اب میں اوپر جا کر کیا کہوں؟ تم نے تو انھیں میری طرف سے بدظن کر ہی دیا ہے۔"

"بھاگ جاؤ۔" وہ احتقار سے عاری لہجے میں بولا۔ "تم اوپر جا کر میرا معاملہ بگاڑ دو گے۔ اب اپنا کیس مجھے خود ہی سنبھالنا ہو گا۔ نادیہ کو بھی غائب ہونے کے لیے آج کی رات ہی ملی تھی۔"

اپنی بات پوری کرتے ہی وہ لفٹ میں داخل ہو گیا اور میں پھرتی سے لابی کی طرف ہو لیا۔ سلطان شاہ وہاں ٹیلی وژن دیکھنے کے بجائے اسی طرف متوجہ تھا جدھر سے میں واپس لوٹا تھا میرا اشارہ پاتے ہی اس نے خوشگوار حیرت کے ساتھ اپنی جگہ چھوڑ

دی اور ہم دونوں تیزی کے ساتھ ہوٹل ونیس سے باہر نکل گئے۔

رات کہر آلود اور یخ بستہ تھی۔ ہوٹل کے گرم ماحول سے باہر نکلتے ہی خنک ہوائیں بہت ناگوار محسوس ہوئی تھیں۔ ہم نے اپنی جیکٹوں کے کالر کھڑے کیے اور پھر تیزی کے ساتھ میٹرو اسٹیشن جانے والے راستے پر ہو لیے کیونکہ رات کافی گزر چکی تھی اور سڑک میں پیوست آہنی پٹڑیوں پر کسی ٹرام کے نمودار ہونے کی کوئی امید نہیں رہ گئی تھی۔

"بڑی جلدی لوٹ آئے۔" سلطان شاہ نے سردی سے کپکپاتی ہوئی آواز میں کہا۔

"اوپر جانے کی نوبت ہی نہیں آئی۔ اس نے نیچے سے ہی مجھے بھگا دیا۔"

"کیا وہ لڑکی اس کی بیوی ہے؟" سلطان شاہ نے احمقانہ لہجے میں سوال کیا۔

"مس کنواری لڑکی کو کہتے ہیں۔" میں نے جھنجھلاتے ہوئے لہجے میں کہا۔ "وہ مس اٹلی بننے کے خواب دیکھ رہی ہے اس لیے مقابلہ منعقد ہونے تک اس کی شادی کا کوئی امکان نہیں۔ زوتی اس کا بوائے فرینڈ ہے۔ بہت ہی گھناؤنے کردار کا مالک ہے۔ اس سے ملنے کے بعد اطالوی مردوں کے بارے میں میری رائے بدل گئی ہے۔ ان میں مردانگی نام کو بھی نہیں پائی جاتی۔"

وہ ہنسا۔ "اس نگاہ سے دیکھو گے تو پورے مغرب میں ایک بھی مرد نہیں مل سکے گا۔ معزز ترین لوگ بھی اپنی بیویوں اور بیٹیوں کو دوسروں کی آغوش میں دے کر خوبصورت عورتوں کے ساتھ ناچنے میں فخر محسوس کرتے ہیں۔"

"ناچنے کی بات نظر انداز کی جا سکتی ہے کیونکہ اسے انھوں نے اپنی معاشرتی مجبوری بنا لیا ہے۔ ایسے تبادلوں کی کوکھ سے اکثر بے شمار دوستیاں اور ناقابلِ تصور کاروباری فائدے بھی جنم لیتے ہیں لیکن زوتی اپنی مردانہ وجاہت کے باوجود نادیہ کے حق میں کھلا کھلا بردہ فروش بنا ہوا ہے۔ اسے ان ججوں سے یہ امید ہے کہ وہ اس کی گرل فرینڈ کو ایک بار اچھی طرح دیکھ لیں تو اسے مس اٹلی کے مقابلے میں نامزد کرنے کے لیے تیار ہو جائیں گے۔"

"لعنت ہے اس چھ فٹے حسین نوجوان پر۔" سلطان شاہ نے حقارت سے کہا۔ "اور وہ لڑکی بھی خوشی کے ساتھ اس کے ہاتھوں میں کھلونا بنی ہوئی ہے۔"

اسٹیشن دور تھا اس لیے میں نے اختصار کے ساتھ اس انوکھے جوڑے کی کہانی چھیڑ دی۔ سلطان شاہ کو یہ جان کر حیرت ہوئی کہ وہ دونوں نیپلز سے پاکستان جانے کا قصد کر کے نکلے تھے تاکہ خیبر کے سرحدی علاقوں سے سستے داموں کچھ ہیروئن خرید کر واپس یورپ آ سکیں اور ہیروئن کی فروخت سے حاصل ہونے والی رقم کے سہارے اپنی زندگی عیش سے گزار سکیں۔

"ہیروئن کے لیے پاکستان اتنا بدنام ہو گیا ہے کہ اب عام لوگ بھی اسے ایک آسان مرکز سمجھنے لگے ہیں؟" اس نے حیرت کے ساتھ مجھ سے سوال کیا تھا۔

"پاکستان ہی نہیں بلکہ افغانستان بھی۔" میں نے اس کی تصحیح کی۔ "روسیوں کے خلاف مزاحمت کرنے والوں نے اپنی مالی ضروریات سے مجبور ہو کر سرحد کے دونوں طرف دل کھول کر پوست کی کاشت کی ہے اور ہیروئن کے کارخانے لگائے ہیں۔ ان کی آڑ میں پیشہ ور منشیات فروشوں نے بھی ہاتھ رنگے ہیں۔ بات صرف اتنی ہے کہ افغانستان میں جنگ جاری ہے۔ راستے مخدوش اور زندگی بہت کٹھن ہو گئی ہے جبکہ پاکستان میں امن ہے اس لیے یہ لوگ زیادہ تر پاکستان کا ہی رُخ کرتے ہیں۔ سیاحت کے بہانے مطلوبہ اڈوں تک رسائی حاصل کرتے ہیں اور مال لے کر آتے ہیں۔"

"اس کی ایک وجہ یہ بھی تو ہو سکتی ہے کہ منشیات فروشوں کے خلاف ہمارے قوانین بہت نرم ہیں اور جو تھوڑی بہت سزائیں مقرر ہیں وہ بھی اس لیے غیر مؤثر ہو کر رہ گئی ہیں کہ معاشرے میں رشوت کو بے پناہ فروغ ملا ہے۔ لے دے کر بڑے سے بڑا جرم بھی آسانی کے ساتھ چھپایا جا سکتا ہے ........

منشیات فروشوں کے خلاف سخت قانون کیوں نہیں بنایا جاتا؟ یہ لوگ باہر سے زیادہ ہمارے ملک میں زہر پھیلا رہے ہیں۔ باہر کے ملکوں میں بیشتر لوگ منشیات کے عادی ہیں۔ وہ الکحل اور شراب چھوڑ کر ہیروئن کے تیز نشے کی طرف راغب ہوتے ہیں جبکہ ہمارے ملک میں سستے لوگوں کو اس کا عادی بنایا جا رہا ہے۔ مزدور اور طالب علم تباہ ہو رہے ہیں۔"

"سخت قانون بنانا اب اتنا آسان نہیں رہا مائی ڈارلنگ!" میں نے تلخ لہجے کے ساتھ کہا۔ "تم بہت دیر میں میرے ساتھ ملے ہو ورنہ تمہیں بھی معلوم ہوتا کہ بہت سے معتبر اور بارسوخ لوگ بھی پیسے کی کشش میں ہیروئن کے پیچھے لگ گئے ہیں۔ اول تو وہی پوری قوت کے ساتھ ایسے قوانین کی مخالفت کریں گے اور اگر قانون بن بھی گیا تو صرف رشوت کا بھاؤ چڑھے گا اور رشوت خور اہل کار ایسے ہر قانون کو بری طرح ناکام بنا دیں گے۔"

"تمہارے لب و لہجے سے مایوسی کی بو آ رہی ہے۔ اس کا تو یہ مطلب ہوا کہ ہم اس عفریت سے کبھی بھی نجات حاصل نہ کر سکیں گے اور یہ ہولناک بلا دھیرے دھیرے ہماری نئی نسل کو اپنے شکنجے میں لیتی چلی جائے گی۔"

معالی نہیں یہ حقائق ہیں، تلخ اور بدترین حقائق۔ آج تم میرے ساتھ ہیروئن کے خلاف جہاد کر رہے ہو لیکن یہ تو بتاؤ کہ تم اپنا گھر بار چھوڑ کر سیکڑوں میل دور عقرب خان اور مقرب خان کے پاس کیا اس لیے نہیں آئے تھے کہ ان سے راتوں رات امیر بننے کا نسخہ معلوم کرکے خود بھی دولت مند بن سکو؟ وہ تو انھوں نے ہی تمہیں اپنے دھندوں کی ہوا نہیں لگنے دی اور تم اپنی گزر اوقات کے لیے عیسیٰ خان کے پاس نوکری کرنے پر مجبور ہو گئے!"

"ورنہ آج میں بھی خاصا مشہور منشیات فروش ہوتا!" اس نے اپنی دانست میں میری بات مکمل کرتے ہوئے کہا۔ "لیکن یہ تو بتاؤ کہ اب اس دھندے سے نجات کی بھی کوئی صورت نظر آتی ہے یا نہیں؟"

"بظاہر یہ قانون شکنی کا معاملہ نظر آتا ہے لیکن اب بات اس سطح سے بہت آگے نکل چکی ہے۔" میں نے تدبر سے توقف کے دوران میں سگریٹ سلگانے کے بعد کہا۔ "جن لوگوں کو اس دھندے کی چاٹ لگ گئی ہے وہ آسانی کے ساتھ اس سے دست بردار نہیں ہوں گے۔ پاکستان کی حکومت اپنے سارے وسائل استعمال کرکے سرکاری کاروبار چلانے کے لیے بجٹ کے نام پر پورے سال میں جتنی رقم فراہم کرتی ہے اس سے کہیں زیادہ رقم چند گھنٹے میں [illegible] اور بارسوخ منشیات فروش ہیروئن کے کالے دھندے سے کماتے ہیں۔ مزے کی بات یہ ہے کہ اپنی آمدنی پر وہ حکومت کو کوئی محصول یا ٹیکس نہیں دیتے۔ اس طرح ملک میں دو متوازی معیشتیں چل رہی ہیں۔ ان کالے دھن والوں کو جب بھی اپنا مستقبل خطرے میں نظر آیا، وہ مزاحمت کے لیے اپنی تجوریوں کے دہانے کھول دیں گے۔ تم خود اندازہ لگا سکتے ہو کہ جب ان کی آمدنی اتنی بے تول ہے تو ان کے اثاثے کس قدر بیش قیمت ہوں گے۔۔۔۔"

"لیکن تجوریاں کھول کر وہ کیا کریں گے؟ وہ دس بیس افسروں کو تو رشوت سے خرید سکتے ہیں لیکن دس کروڑ عوام اور پوری انتظامیہ کو تو نہیں خرید سکتے۔ انھیں بہرحال میں ہتھیار ڈالنے پڑیں گے۔"

"عوامی قوت کو پارہ پارہ کرنے کے دوسرے طریقے ہوتے ہیں۔ تم دیکھ ہی چکے ہو کہ تشدد ہیروئن کے بعد اسلحے کی غیر قانونی تجارت میں دلچسپی لیتی ہے۔ یہ محض اتفاق نہیں بلکہ ایک گھناؤنی سازش ہے۔ دنیا کے ہر ملک میں کچھ حساس سیاسی مسائل اور قومیں ہوتی ہیں، کہیں ان کا زور کم اور کہیں زیادہ ہوتا ہے۔ اگر حکومت منشیات فروشی کے خلاف سخت قانون بناتے اور پھر اس کے نفاذ پر تل جاتے تو حساس مسائل کو چھیڑ دیا جائے گا۔ زیر زمین قوتوں کو اسلحہ اور سرمایہ فراہم کرکے میدان میں لایا جائے گا۔ جب لوگ ذات پات اور علاقوں کی بنیاد پر ایک دوسرے کے خلاف ہتھیار اٹھائیں تو بڑی بڑی مستحکم حکومتیں لرزہ براندام ہو جاتی ہیں اور نظم و نسق کے گمبھیر مسائل میں الجھ کر منشیات فروشی کو بھول جاتی ہیں۔ لوگ منشیات اور اس سے پیدا ہونے والے مسائل کو قومی ترجیحات کی فہرست میں شامل کرنا مستحسن سمجھتے ہیں۔ وہ اس سے تمام سطح کی معاشرتی لعنت کے طور پر نمٹتے ہیں لیکن دنیا کے بہت سے ملکوں میں کالے دھن کی یہ سیاست زور پکڑ رہی ہے۔ ایک نہ ایک دن لوگوں کو یہ احساس کرنا پڑے گا کہ بڑے بڑے قومی سانحوں کی پشت پر صرف اور صرف ڈرگ مافیا کے مفادات کارفرما تھے۔ جنوبی امریکا کے کئی ملکوں میں ایسے مفادات کے نتیجے میں حکومتیں عتاب میں آ چکی ہیں۔ کالے دھن کی معیشت کے بادشاہ خود کسی منصب پر حکمرانی نہیں کرتے لیکن بادشاہ گر ضرور بن بیٹھے ہیں۔ کرسیٔ اقتدار پر بس وہی لوگ ٹک سکتے ہیں جو انھیں پسند ہوں۔ حقیقت یہ ہے کہ پاکستان میں ایسے لوگوں کو ابھی لامحدود طاقت نہیں مل سکی ہے لیکن ان سے غفلت برتی گئی تو وہاں بھی یہ سروں پر ناچنے لگیں گے۔"

"تم مبالغے سے کام لے رہے ہو۔" وہ پھیکی سی ہنسی کے ساتھ بولا۔ "جس بات کو ثابت کرنے پر تل جاؤ، اس کے حق میں سارا زورِ بیان صرف کر دیتے ہو۔ کیا تم یہ کہنا چاہتے ہو کہ پاکستان میں آئے دن ہونے والے لسانی اور علاقائی فسادات ڈرگ مافیا کرا رہی ہے جبکہ سرکاری اہلکاروں کی بڑی تعداد ناقص قوانین کی وجہ سے یا رشوت کے باعث ان کی سرگرمیوں سے چشم پوشی کر رہی ہے اور وہ کسی بڑی رکاوٹ کے بغیر اپنا کام کر رہے ہیں؟"

"بظاہر ایسا ہی نظر آتا ہے لیکن حقیقت شاید اتنی سادہ نہیں ہے۔ سیاسی بلیک میلنگ میں پہل کو بڑی اہمیت حاصل ہوتی ہے۔ فیصلہ سامنے آ جائے تو اسے واپس نہیں لیا جا سکتا اس لیے فیصلوں کو روکنے کی خاطر طاقت اور دہشت گردی کے بدترین مظاہرے کیے جاتے ہیں۔ اس کے علاوہ بھی کئی اسباب ہو سکتے ہیں لیکن یہ سمجھ لو کہ دریا چٹانوں کی طرز پر ہونے والی مسلح کارروائیاں مضبوط پشت پناہی اور منصوبہ بندی کے بغیر نہیں کی جا سکتیں۔ [illegible] کے بغیر ہر بہت کا نتیجہ تاک لیتے ہیں۔ ہر مرنے والے کے ہم زبان اور ہم خیال ان کا مشن خود سنبھال لیتے ہیں۔ نادانستگی میں ہونے والا یہ فطری

دراصل ان بھیڑیوں کا بہترین ہتھیار ہے اسی وجہ سے لوگوں کی نگاہیں ان تک نہیں پہنچ پاتیں۔"

"یہ سب چھوڑو اور یہ بتاؤ کہ اس کہانی کا کہیں اختتام بھی ہوگا یا یونہی چلتی رہے گی؟"

"قیادت۔ صرف بے لوث قیادت ہی عبرتناک تدابیر بنا کر اس فتنے کا سدباب کر سکتی ہے۔ سچ پوچھو تو ہمارے معاشرے میں ابھی تک منشیات فروشی سے حقیقی نفرت پیدا نہیں کی جا سکی ہے۔ دس بیس روپے کی پڑیا بیچنے والوں سے بہتیرے لوگ عداوت رکھتے ہیں اور جو کروڑوں کی دولت میں کھیلتے ہیں انہوں نے اپنی سخاوت اور دریا دلی سے لوگوں کی ہمدردیاں حاصل کی ہوئی ہیں۔ ہر شیطان اپنے علاقے کا سلطانہ ڈاکو بنا ہوا ہے جو امیروں کو لوٹ کر غریبوں کی حاجت روائی کرتا ہے اور کوئی اس کی مخبری نہیں کرتا، خدا اسے اپنے گھر سے نکالتا ہے۔ جب تک یہ رجحان ختم کر کے لوگوں کو ان بھیڑیوں کا اصل روپ نہیں دکھایا جائے گا ان کی بیخ کنی نہیں کی جا سکے گی۔ انہیں ہنگامی بنیادوں پر بھرپور وسائل اور قوت کے ساتھ کچلنا پڑے گا۔"

آخر کار ماسٹورو میٹرو اسٹیشن آ گیا اور ہم دونوں سردی سے بچنے کے لیے تیزی کے ساتھ زیر زمین جانے والے زینوں میں گھس گئے۔

لندن کے برعکس میلان میں زیر زمین ریلوے کا نظام بہت سہل تھا کیونکہ وہاں صرف دو ہی روٹ تھے جو چند جنکشن اسٹیشنوں پر ایک دوسرے کو کراس کرتے تھے ورنہ ہر اسٹیشن سے صرف ایک ہی ٹرین ملتی تھی۔ سفر کی سمت کے لحاظ سے مسافر دو میں سے اپنی ضرورت کے پلیٹ فارم کا انتخاب کر سکتا تھا۔

اندر بنے ہوئے کشادہ برقی زینوں سے پہلے داخلے کے راستے پر خودکار دروازے تھیں اور وہیں ایک شخص کیبن میں بیٹھا ٹی وی کی روشن اسکرینوں پر مسافروں کا جائزہ لینے پر مامور تھا۔ اس وقت رات ڈھل رہی تھی اور موسم خراب تھا اس لیے اسٹیشن پر سناٹا تھا۔ ہم دونوں ٹکٹ مشین سے گزر کر اندر پلیٹ فارم پر پہنچے تو کہیں اکا دکا جوڑے راز و نیاز میں مصروف تھے۔

چند منٹ بعد ہی ہلکی سی گڑگڑاہٹ کے ساتھ ایم ون روٹ کی روشن اور کشادہ میٹرو آ گئی جس کی پیشانی پر اس کے آخری اسٹیشن کا نام مولینیز بو/ رو ٹو لکھا تھا۔ بیشتر ڈبے خالی پڑے ہوئے تھے۔ دروازے کھلے تو ہم قریبی ڈبے میں سوار ہو گئے۔ چند سیکنڈ کے توقف کے بعد میٹرو سبک رفتاری کے ساتھ سفر پر رواں ہو گئی۔

کھڑکی سے اوپر بنے ہوئے نقشے سے پتا چلا کر پورے شہر میں ایم ون اور ایم ٹو کی میٹرو ایک دوسرے کو صرف دو مقامات پر قطع کرتی تھیں جن میں سے ایک ماسٹورو سے اگلا اسٹیشن لوریتو تھا اور دوسرا کاڈورنا تھا۔ ان دونوں کے درمیان میں بابیلا نامی اسٹیشن تھا جہاں سے ۷۳ نمبر کی بس کے ذریعے لیناتے ایئرپورٹ پہنچا جا سکتا تھا مگر ہم نے اس وقت میں بابیلا سے اگلے اسٹیشن پر ڈووم کے علاقے میں اترنے کا فیصلہ کیا جہاں وقت گزاری کے ساتھ ہی ہم دور سے کیبلیرہ نائٹ کلب کا جائزہ بھی لے سکتے تھے۔

رات کافی ڈھل چکی تھی اس لیے ڈووم کے علاقے میں چاروں طرف ہی بجھی بجھی پرشکوہ گیلریاں، دوسطحی میدان اور رات والی بند دکانیں جو دن کے اوقات میں اور خصوصاً ہفتے اور اتوار کو پرہجوم رہتی تھیں، سنسان پڑی ہوئی تھیں، روشن اشتہارات کے سائے میں بس چند ہوٹل اور طعام خانے کھلے ہوئے نظر آ رہے تھے۔ ہم دونوں بند دکانوں کی روشن کھڑکیوں کی سیر کرتے ہوئے اونچی چھت والے عالیشان آرکیڈ میں بڑھ رہے تھے کہ آخری سرے پر ایک وسیع گنبد سے ذرا پہلے ایک اسنیک بار نظر آیا جہاں کا ماحول لندن کے وہی اور کان شکن اسنیک بار جیسا تھا۔ اندر صاف ستھرے لڑکے لڑکیاں غالباً بار بند کرنے کی ابتدائی تیاریوں میں مصروف تھے۔

"عجیب نام ہے: سلطان شاہ نے بار میں آنے والی اشتہا انگیز خوشبوؤں میں گہرے گہرے سانس لیتے ہوئے کہا۔ برگی پڑھتے ہی ذہن میں برگر کا تصور ابھرتا ہے۔ پتا نہیں یہاں کے کھانے کیسے ہوں؟"

"برگی اٹلی کی کوئی مشہور فاسٹ فوڈ چین معلوم ہوتی ہے: میں نے دانستہ ظاہری ڈائمنڈ کے پیچھے اندر بانکے انداز سے ظاہر ہو رہا ہے کہ کھانا بھی لذیذ ہوگا۔ میں نے تو ابھی تک کچھ نہیں کھایا ہے اب بھوک چمک اٹھی ہے۔"

"تم نے یہاں کھانے کا ارادہ کر ہی لیا ہے تو اب برگی میں مرغی کی مشابہت محسوس ہونے لگی ہے۔ لیکن وہ بھی جھٹکے والی ہی ہوگی۔" اس نے منہ کھا سا منہ بنا کر کہا اور میں بے اختیار ہنس پڑا۔

"اللہ معاف کرنے والا ہے۔ یورپ میں حلال اور حرام سے بچنا ہی کافی ہوتا ہے۔ ویسے بیشتر فاسٹ فوڈ چین یہودیوں کی ملکیت ہیں۔ وہ عام طور پر ذبح کیا ہوا گوشت استعمال کرتے ہیں۔"

"حلال اور حرام" اس نے مجھے گھورتے ہوئے دہرایا۔ "کمال ہے کہ شراب پینے کے باوجود تم ایسی باتیں کر لیتے ہو!"

بے اختیار مجھے مارسیلز کا وہ گائیڈ ارستان یاد آ گیا جس نے روانروی میں یورپ آنے والے مسلمانوں کی خور و نوش کی احتیاطی عادات اور حیا شیوں پر تبصرہ کیا تھا اور معنی خیز تبصرہ کیا تھا۔ مادام غورڈ کے حسنِ فسوں خیز سے مسحور اس گائیڈ کو یہ معلوم نہیں ہو سکا تھا کہ ہم دونوں مسلمان تھے ورنہ وہ خنزیر اور نامحرم عورت کی حرمت پر اپنی بلیغ تقریر کو خود ہی مختصر کر دیتا۔ وہ گائیڈ تھا اور اپنی پیشہ ورانہ ضروریات کے تحت دُنیا کے ہر مذہب کے بارے میں موٹی موٹی باتیں جانتا تھا اور یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ بیشتر مسلمان خنزیر کو مطلق حرام اور پلید تصور کرتے ہیں لیکن شراب کو شیرِ مادر سمجھ کر پیتے ہیں اور نامحرم عورت پر نگاہ بلکہ ڈورے ڈالنا اپنا فرضِ منصبی تصور کرتے ہیں۔ اس کے بے باکانہ تبصرے پر میں بھی بغلیں جھانک کر رہ گیا تھا اور مداخلت میں ایک لفظ بھی نہ بول سکا تھا۔

برگن کے محلے کی در و دیوار سے لے کر فرنیچر اور در و دیوار تک میں صرف دو ہی رنگ نمایاں تھے۔ زرد اور سفید۔ ان رنگوں کے درمیان دلکشی پیدا کرنے کے لیے جا بجا قدِ آدم آئینے آویزاں کیے گئے تھے۔ ان سے ہٹ کر اس صاف ستھرے اسنیک بار میں خاصی اشتہا انگیز رنگینیاں پائی جاتی تھیں، کیونکہ اندر کا تقریباً سارا ہی عملہ گلابی ہونٹوں، سیاہ آنکھوں اور دہکتے رخساروں والی نوجوان لڑکیوں پر مشتمل تھا۔ باہر سے جو لڑکے نظر آ رہے تھے، اندر پہنچنے کے بعد ان کی جنس بھی بدلی ہوئی نظر آ رہی تھی۔

شیشے کے دروازے سے اندر داخل ہو کر ہم دونوں سروس کاؤنٹر کے عقب میں دیوار پر آویزاں فہرست اور نرخ نامے کا جائزہ لینے کے لیے ٹھٹکے ہی تھے کہ فوراً ہی دو جانب سے دو نوخیز لڑکیاں مسکراہٹیں نچھاور کرتی ہماری طرف لپکیں۔ ان کا کہا ہوا سمجھ میں آنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا تھا لیکن ان کے انداز اور تیوروں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ میاں ہماری مدد پر کمربستہ تھیں۔ میں نے سر ہلا کر گراتسی کہا اور ہاتھ سے دیوار پر آویزاں نرخ نامے کی طرف اشارہ کر دیا۔ اس یک لفظی اطالوی شکریے کا اثر خوشگوار رہا۔ گلابی لبوں پر مسکراہٹ قدرے شوخ اور گہری ہو گئی۔ ایک نے پسپائی اختیار کر لی مگر دوسری نے لب کشائی کر کے ہمیں حیران کر دیا۔

"یہ فہرست بھی اطالوی ہے، چاہو تو کھانے کے انتخاب میں میں تمہاری مدد کر سکتی ہوں!" اس نے انگریزی میں کہا۔

"بالکل بالکل!" مجھ سے پہلے سلطان شاہ نے وہ پیشکش قبول کر لی اور پھر براہِ راست لڑکی سے ایک بے تُکا سوال کر ڈالا کہ میں بھونچکا رہ گیا۔ "یہ ہوٹل یہودی کی ملکیت ہے یا کسی اور کی؟" اس نے دھیمے لہجے میں پوچھا تھا۔

یہ دیکھ کر میری جان میں جان آئی کہ لڑکی کا بڑا ملنسار چہرہ بدستور مسکرائے جا رہا تھا۔ "یہ تو پتا نہیں!" اس نے بے پروائی سے کہا۔ "لیکن وہ جس شرح سے اپنے ملازمین کو معاوضہ دیتا ہے اس سے تو یہودی نہیں لگتا!" اس کے تبصرے سے ظاہر ہو گیا تھا کہ اس کے ذہن کے کسی گوشے میں یہودیوں کے خلاف موہوم سی مخاصمت بسی ہوئی تھی لیکن میں نے اس متنازعہ موضوع کو وہیں ختم کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

"جہاں سیلف سروس کا رواج ہو وہاں تنخواہ اچھی ہی دینی پڑتی ہے ورنہ دوسرے ہوٹلوں میں تو سروس اسٹاف کو اچھی خاصی ٹپ بھی مل جاتی ہو گی۔ چاہو تو اس وقت تمہاری میزبانی کر کے مجھے خوشی ہو گی!"

سلطان ہولے سے کھنکھارا اور میں اسے گھور کر رہ گیا۔

"ڈیوٹی کے اوقات میں ہمیں کسی گاہک کی دعوت قبول کرنے کی اجازت نہیں ہے۔" وہ خوش دلی کے ساتھ کہہ رہی تھی۔ "میں تمہارے ساتھ میز پر بیٹھ بھی نہیں سکتی۔ ویسے اس وقت سناٹا ہے۔ تم یہیں کھانا کھا لو گے تو میں قریب رہ کر باتیں کرتی رہوں گی۔ اطالوی بولتے بولتے میری زبان اینٹھ کر رہ گئی ہے۔ دن میں کوئی ہم زبان تلاش کرنے کا ہوش نہیں رہتا اور رات گئے زیادہ تر ساتھی جو ڈیرے ہیں اپنے خوابوں کی دُنیا سے چونک کر خور و نوش کے لیے ادھر کا رخ کرتے ہیں۔ تمہارا تعلق کہاں سے ہے؟"

اس کا وہ سوال اتنا بے ساختہ تھا کہ بمشکل پاکستان کا نام زبان پر آنے سے روک سکا۔ "میں برٹش ہوں اور یہ انڈین!"

"اوہ! پھر تو تم میرے ہی ہم وطن ہو!" اس کے چہرے پر مسرت کی علامات قدرے گہری ہو گئیں۔ مذاکرات میں خاصا وقت گزر گیا تھا اس لیے لڑکی کے مشورے سے میں نے چند اشیاء کا انتخاب کیا اور کاؤنٹر پر ایک کیش رجسٹر کی طرف بڑھ گیا۔

"پیناٹس بھی لے لینا!" پیچھے سے سلطان شاہ نے ہانک لگائی۔

"یہ کیا بلا ہے؟" میں نے پلٹ کر تیکھے لہجے میں سوال کیا۔

"آلو کے چپس تیار رکھے ہیں۔ کچھ اور نکلا تو چھوڑ دیں گے!" اس نے اطمینان سے کہا۔

تلی ہوئی گرم گرم مرغی اور مچھلی بے حد لذیذ ثابت ہوئیں۔ میرا ارادہ اس کے ساتھ بیئر لینے کا تھا لیکن پتا چلا کہ برگن میں انگلش کا سورنے سے وجود ہی نہیں تھا اس لیے چائے پر قناعت کرنی پڑی۔

میں کھانے کی ٹرے لے کر پلٹا تو سلطان شاہ صحرا کے کسی اکلوتے شجر جیسے شمری طرح ہال کے وسط میں اداس کھڑا ہوا تھا۔ "وہ کہاں گئی؟" میں نے ایک میز کی طرف بڑھتے ہوئے خشک لہجے میں سوال کیا۔

"میں نے انہیں بھگا دیا۔" ایکسکیوز می کہہ کر اچانک ہی کاؤنٹر کے پیچھے چل دی۔ معلوم ہوتا ہے کہ قدرت نے میرے حصے کی ساری کشش بھی تم ہی کو بخش دی ہے۔ ایک سے فارغ نہیں ہوتے کہ دوسری مل جاتی ہے۔ ایسا کوئی شوق نہ ہونے کے باوجود مجھے بھی کبھی تم پر رشک آنے لگتا ہے۔ آخر تم خواتین کو اتنی آسانی کے ساتھ اپنی طرف مائل کیسے کر لیتے ہو؟"

"بس حیوانی جبلت کہہ لو۔" میں نے مسکرا کر کہا۔ "تمہیں تو شاید ویرا کی بدعا لگی ہوئی ہے۔ تم نے اس کی بہت دل آزاری کی ہے۔"

"عورت، عورت ہی اچھی لگتی ہے۔" وہ تنک کر بولا۔ "ویرا جس سے بھی شادی کرے گی اسے بیوی بنا کر خود شوہر کے اختیارات سنبھال لے گی۔ ہر بات میں پہل کرنے پر تلی رہتی ہے۔ ڈان مرسیا نے تو اس کے دیدوں کا پانی ہی مار دیا ہے۔"

ہم کھانے میں مصروف تھے کہ وہ مسکراتی ہوئی واپس آگئی۔ "اپنی منیجر سے اجازت لینے گئی تھی۔ ڈیوٹی کے دوران ہمیں خاص طور پر کسی گاہک سے زیادہ دیر تک بات چیت کرنے کی بھی اجازت نہیں ہے۔"

"بڑے سخت اصول ہیں اس ادارے کے؟" میں نے حیرت سے کہا۔ "خاصا نیک نام بھی ہوگا؟"

"کسی حد تک ٹھیک ہی ہیں ورنہ پیشہ ور لڑکیاں تو ایسے بھیڑ بھاڑ والے مقامات پر گھسنے کی فکر میں رہتی ہیں۔ نوکری کے ساتھ ساتھ انہیں ایک مستقل ٹھکانا بھی مل جاتا ہے لیکن اس طرح ماحول گندہ ہو جاتا ہے۔ یہاں زیادہ تر طالبات فارغ اوقات میں نوکری کرتی ہیں اس طرح وہ اپنے اسکول اور کالج کے اخراجات بآسانی پوری کر لیتی ہیں۔"

"اور تم؟" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے ادھورا لیکن معنی خیز سوال کیا۔

"میں یہاں میڈیکل سائنس میں ڈاکٹریٹ کر رہی ہوں، شام کو یہاں کام کرتی ہوں۔"

"ڈاکٹریٹ کر رہی ہو لیکن تمہیں میزیں اور ڈسٹ بن صاف کرتے ہیں عار محسوس نہیں ہوتا؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"کیوں؟ اس میں کیا خرابی ہے؟" اس نے الٹا مجھ ہی سے سوال کر ڈالا۔ "کسی پر بوجھ بننے سے کچھ کرنا ہی بہتر ہے۔ اگر ہم ان

کاموں میں عار محسوس کریں گے تو کیا باہر کے لوگ ملانے جائیں گے؟ کام تو صرف کام ہی ہوتا ہے۔ جیسے یہاں ایک لڑکی فرش کی صفائی پر مامور ہے جبکہ وہ میڈیکل کالج کی طالبہ ہے۔ کبھی کبھی اس کے ہم جماعت بھی یہاں آتے ہیں لیکن نہ وہ ان سے شرماتی ہے نہ ہی اس کے ساتھی ان پر طعنہ زنی کرتے ہیں۔ یہ باتیں ہماری پرانی نسل کے ساتھ ختم ہوتی جا رہی ہیں۔ پیشہ کوئی برا نہیں ہوتا۔ جب تک پڑھے لکھے اور سمجھدار لوگ ہر کام میں نہیں گھسیں گے، پیشوں کا صدیوں سے کھویا ہوا احترام بحال نہیں ہو سکے گا۔"

برگر میں چند نوجوان لڑکے لڑکیوں کی ایک ٹولی ہنستی اور قہقہے لگاتی ہوئی داخل ہوئی اور وہ ہمیں چھوڑ کر ان کی طرف چلی گئی۔

"تم نے سنا کہ وہ کیا کہہ رہی تھی؟" سلطان شاہ نے مچھلی کا ایک پارچہ توڑتے ہوئے معنی خیز لہجے میں کہا۔

"محنت کی عظمت اب عالمگیر ہوتی جا رہی ہے۔" میں نے بوجھل لہجے میں کہا۔ "پہلے یہ کمیونزم اور سوشلزم کا نعرہ کہلاتا تھا لیکن غور کرو تو اس پر حقیقی معنوں میں مغربی معاشرے میں عمل ہو رہا ہے جہاں اچھا برا ہر ایک اٹھاتا ہے۔ چھوٹے سے چھوٹا اور گھٹیا سے گھٹیا کام کرتا ہے اور شام کو نفیس کپڑے پہن کر کسی احساس کمتری کے بغیر اعلیٰ ہوٹلوں اور تھیٹروں میں دوسروں کی طرح زندگی سے لطف اندوز ہوتا ہے۔"

"اور کبھی تم نے پاکستان کے شہری معاشروں پر غور کیا؟" وہ معنی خیز لہجے میں بولا۔ "کراچی، لاہور، ملتان، حیدرآباد اور پشاور کے رہنے والوں کے بارے میں سوچو گے تو تمہیں شرم آئے گی۔ کراچی ان میں سب سے بڑا ہے اس لیے وہاں پیشہ ورانہ درجات کی بڑی بھرپور تصویر نظر آتی ہے اور یہی صورت حال ہر بڑے شہر میں کم و بیش اسی طرح نظر آئے گی۔"

"پاکستان کی بات مختلف ہے۔ وہاں روزگار کے مواقع محدود ہیں..." میں نے کہنا چاہا۔

"یہی غلط ہے۔" وہ میری بات کاٹ کر بولا۔ "شہروں میں تمہیں پیشہ ورانہ تقسیم نظر آئے گی۔ بعض پیشوں کو معزز سمجھ لیا گیا ہے۔ ہر شہر میں رہنے والا ہر پڑھا لکھا، نیم خواندہ شخص ان ہی کے پیچھے دوڑتا نظر آتا ہے۔ ملازمت اور تجارت کے سوا کہیں کسی کو دلچسپی نظر نہیں آتی۔ محنت اور مشقت کے کاموں سے لے کر چھوٹے موٹے ہنر وحتیٰ کہ ڈرائیونگ تک کو عار سمجھا جاتا ہے۔ ایک طرف بے روزگاری ہوتی ہے اور دوسری طرف بہت سے چھوٹے یا شہری زبان میں حقیر پیشوں میں افرادی قوت کا خلا پایا جاتا ہے جسے لازمی خود بخود ہی اوپر

اندرونی علاقوں سے نقل مکانی کرنے والے پورا کرتے ہیں۔ یہ کام
شاید وہ بھی نہ کریں لیکن وہ دیہاتوں اور چھوٹی بستیوں سے بڑے
شہروں میں آتے ہیں تو شہروں اور شہریوں سے بری طرح مرعوب
ہوتے ہیں۔ یہ سمجھ کر ہجرت کرتے ہیں کہ روزگار کے میدان میں وہ
شہریوں کا مقابلہ نہیں کر سکیں گے۔ اس لیے وہ آتے ہی ان شعبوں
کا انتخاب کرتے ہیں جہاں شہریوں کے لیے کوئی کشش نہیں ہوتی۔ اپنی
محنت اور جذبے سے یہ لوگ کامیاب ہو جاتے ہیں اور یوں ہر شہر
میں پیشہ ورانہ بنیاد پر تقسیم کا ایک ان کہا عمل جاری ہے جو آگے چل
کر خطرناک رخ بھی اختیار کر سکتا ہے اور یہاں کے بارے میں تم نے
سن ہی لیا کہ فوڈ کو ریٹ کرنے والی میز یا صاف کرنی ہے، دوسروں کا
جھوٹا اٹھانا ہے۔"

"یہ احساس اور جذبہ لوگوں پر اوپر سے مسلط نہیں کیا جاتا۔ یہ
شعور خود بخود پیدا ہوتا ہے اور میرا خیال ہے کہ آہستہ آہستہ لوگوں میں
یہ تصور ابھر رہا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ چند برسوں میں پیشوں کے حوالے
سے تحقیر کرنے کا رجحان ختم ہو جائے۔"

"ویسے نہیں۔ اس وقت تو مجھے تازہ گل کا قصہ بھی یاد آ رہا ہے۔
اس کا لڑکا بہت پڑھا لکھا تھا۔ اپنے شوق کی بنا پر وہ ایک وظیفہ لے
کر ولایت آنے میں کامیاب ہو گیا۔ اب سمجھ میں آ رہا ہے کہ شاید وظیفے
کی رقم کم ہو گی تو اخراجات پورے کرنے کے لیے اس نے کوئی پارٹ ٹائم
ملازمت کر لی ہوگی۔ پھر زمیندار کا لڑکا سیر و تفریح کے لیے ولایت آیا، یہاں
وہ تازہ گل کے لڑکے سے بھی ملا۔ جانتے ہو گاؤں پہنچ کر اس نے
کیا کیا... "لمحہ بھر کے توقف کے بعد وہ خود ہی بولنے لگا۔" اس نے
پورے گاؤں کو بتایا کہ تازہ گل کا لڑکا ولایت میں گاؤں کی عزت کو
بٹہ لگا رہا ہے۔ ایک ہوٹل میں جھوٹے برتن دھوتا ہے تب دو وقت
کی حلال حرام روٹی کھاتا ہے۔ پورے گاؤں نے تازہ گل پر ایسی لعنت
ملامت کی کہ اس کا وہاں رہنا دشوار ہو گیا۔ وہ جانتا تھا کہ اپنے
بیٹے کو کسی قیمت پر واپس نہ بلا سکے گا اس لیے اس نے خاموشی
کے ساتھ گاؤں ہی چھوڑ دیا۔ مجھے بتاؤ کہ ایسے لوگ کب اور کیسے
سدھر سکیں گے؟"

"جذباتی ہونے کی ضرورت نہیں میرے بچے!" میں نے کاغذی
گلاس سے چائے کا گھونٹ لیتے ہوئے کہا "پاکستان پہنچو گے
تو وہاں کے معاشرے کی اصلاح پر بھی غور کر لیں گے۔ یہ بھول کر
اس وقت ہم میلان میں ہیں اور یہاں کے حالات ہمارے حق
میں ذرا بھی سازگار نہیں ہیں۔ ہم تازہ گل کے بارے میں سوچتے رہے
تو شاید کوئی بھی دن ہماری تھوڑی سی پونجی پر تازہ گل بنا ڈالے گا۔"

سلطان شاہ ہنس دیا "ہر گی کے مجھلے گھیلے ماحول نے بہکا دیا۔
لیکن تم نے ابھی تک یہ نہیں بتایا کہ تمہارا اگلا پروگرام کیا ہے۔ شاید
کو نقصان پہنچانے کے بعد ذرق کے چنگل سے تو نکل آئے اب کدھر
جاؤ گے؟"

"بات بہت زیادہ پیچیدہ ہو گئی ہے!" میں نے کھانے سے فارغ
ہو کر سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا "شیخ کے اشتہارات خبروں سے بھرے
ہوئے ہوں گے۔ اس بار ہم میلان میں رکے رہے تو بری طرح
مارے جائیں گے۔"

"پھر کہاں جاؤ گے؟" اس نے سوال کیا "میلان کے بعد تو روم
ہی رہ جاتا ہے جہاں شیخ کا مرکز قائم کیا گیا ہے۔"

"دراصل مقابلوں اور جوابی مقابلوں کا ایسا تسلسل چل پڑا ہے کہ
ہم ایک دن کے لیے بھی خود کو پوری طرح شیخ والوں کے شر سے
محفوظ نہیں رکھ سکے ہیں۔ ہمیں کچھ عرصے کے لیے مکمل خاموشی
اختیار کرنی ہوگی۔"

"یہاں ہاتھ پر ہاتھ دھرے کسی ہوٹل کے کمرے میں محصور ہونے
سے تو بہتر ہے کہ پاکستان کا ایک چکر لگا لیا جائے۔ اس طرح تمہیں بھائی
سے ملنے کا موقع بھی مل جائے گا۔ دو تین ہفتوں کے بعد ہم دوبارہ آ کر
آ سکتے ہیں۔"

سلطان شاہ کا وہ مشورہ بہت مناسب تھا۔ ہوٹل ویٹی سے
نکلتے ہوئے میں نے سوچا تھا کہ کچھ دن کے لیے روم چلا جاؤں۔ وہاں
میں تفریح کے دوران جن ذرائع تک رسائی ممکن تھی ان سے اہم معلومات
بھی حاصل کر سکتا تھا لیکن اس کے مقابلے میں پاکستان جانا ہر اعتبار سے
بہتر ہوتا۔ اگر گیمبرز کے بارے میں ملنے والی معلومات درست تھیں
تو ڈاکٹر گوپی لنڈوگ بیان سے ملنے والی معلومات کی روشنی میں ویڈیو
ٹیپ سے میری تصویر حاصل کر سکتا تھا۔ پھر ان کے آدمی نادیہ بنگالی کے
سہارے ہوٹل ویٹی تک پہنچ جاتے جہاں سے انہیں میرے فرضی نام کے
ساتھ ہی پاسپورٹ کے سہارے ہم کو انٹرفیئر جانتے اور رحمی لا تیند پہنچ
دسوزج کو بیروت کا راستہ ہوتے ہوئے ان دستاویزات کے سہارے میرا
اٹلی میں آزاد رہنا یا وہاں سے باہر نکلنا ناممکن بنا دیتا۔ اس لیے بہتر یہ
تھا کہ میں لاوینڈر کے چہرے وسائل حرکت میں آنے سے پہلے ہی ہم اٹلی
کو خیرباد کہہ کر کسی اور سمت میں نکل جاتے۔

میری دانست میں ہمارے لیے یہی واحد راستہ رہ گیا تھا لیکن
اس پر عمل کرنے کے لیے کچھ اور بھی لوازم درکار تھے جو مرکز سے نکل کر ہی
پورے کیے جا سکتے تھے۔ میں نے ٹشو پیپر سے ہاتھ منہ صاف کر کے بل
کا جائزہ لیا لیکن اگرچہ بیڑی والی لڑکی کا کیبن قریب نہیں تھا لیکن جب ہم بل
چھوڑ کر باہر جانے لگے تو وہ اچانک کیبن سے نمودار ہو گئی۔

"جا رہے ہو؟" اس نے آنے کی دلآویز مسکراہٹ کے ساتھ
سوال کیا۔

"جانا ہی تھا!" میں نے اداس لہجے میں کہا "یہ گھر تو نہیں ہے کہ

جب تک اور جیسے بن چاہے بیٹھے رہو۔"

"میلان میں رہو تو پھر آنا۔ میں چھ بجے شام سے رات دو بجے تک یہاں ہوتی ہوں۔"

"نام نہیں بتایا تم نے اپنا۔ مجھے پیٹر اور راستہ ملک کہتے ہیں۔" میں نے اپنا تعارف کرایا۔

"میرا نام کیتھرین ہے۔ تم کیتھی بھی کہہ سکتے ہو۔ میں لڑکیوں کے ہوسٹل میں رہتی ہوں جہاں رات آٹھ بجے کے بعد کسی مرد ملاقاتی کو اندر جانے یا بیٹھنے کی اجازت نہیں ہے ورنہ چھٹی ہونے پر تمہیں اپنے ساتھ لے جاتی۔ مجھے تمہاری ذات میں بڑی اپنائیت سی محسوس ہو رہی ہے۔ تم دوبارہ نہ آئے تو مجھے دکھ ہوگا۔"

وہ احمق لڑکی بلاوجہ جذباتی ہونے کی کوشش کر رہی تھی۔ اس لیے ہم دونوں نے باری باری اس سے ہاتھ ملائے اور بیکری سے باہر آ گئے۔

"یہ مجھ پر مہربان تھی۔" چند قدم دور نکل آنے کے بعد سلطان شاہ نے قہقہہ لگایا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ رابطہ رہنے سے تمہاری کوئی نہ کوئی رشتے داری ضرور رہی ہوگی۔ میں بھی تمہارے ساتھ ہوتا ہوں، ایسا بدشکل بھی نہیں ہوں پھر بھی ساری مہربانیاں تم پر نچھاور کی جاتی ہیں۔ یہ راز کیا ہے آخر؟ سالا کا دل کا بدلا ہوا رویہ دیکھ کر تو میری عقل دنگ رہ گئی تھی۔"

"مجھ میں اور تم میں بس اتنا فرق ہے کہ تم ہر ایک کی جنسی باتوں میں آ جاتے ہو۔ کیتھی مجھے ذرا بھی مرعوب نہیں کر سکی۔ میں انگریزی ضرور بولتا ہوں لیکن میرا لب و لہجہ انگریزوں سے بالکل ہی مختلف ہے۔ اس بارے میں اس نے ایک لفظ بھی نہیں کہا۔ اس لیے میں یہ سوچنے پر مجبور ہو گیا ہوں کہ وہ بھی الو بنا رہی تھی۔"

"تم نے اسے کون سی ٹپ شے دی جو وہ تمہیں الو بنا رہی تھی۔" سلطان شاہ نے چیخ کر کہا۔

"اہم بات یہ ہے کہ بیکری اسی علاقے کے قریب و جوار میں واقع ہے اور کیتھی نے ہم دونوں میں صرف اسی وجہ سے دلچسپی لی کہ ہم غیر ملکی نظر آ رہے تھے۔ مجھے شبہ ہے کہ وہ کسی کے اشارے کے طور پر بھی کام کرتی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ڈاکٹر گوپیسی کی ابتدائی ہدایات کے تحت غیر ملکیوں کو چیک کرنے تک محدود ہو۔ ڈاک نے اسے یہ تو بتا ہی دیا ہو گا کہ نادیہ کے ساتھ آنے والا غیر ملکی نظر آ رہا تھا۔"

"ضروری نہیں کہ ڈاکٹر گوپیسی کے مخبروں کا جال اتنا وسیع ہو اور کیتھی اسی کے لیے کام کر رہی ہو۔"

"ہر ملک کے ہر قابل ذکر قصبے کے گرد مخبروں کا جال پھیلا ہوا ہوتا ہے جو حالات پر ہر لمحے کڑی نظر رکھتے ہیں۔ بیکری کیتھی کا کسی دوسرے ایک ایسے اسنیک بار میں کام کرتی ہے جہاں ہر طرح کے لوگوں کا ہجوم رہتا ہے۔ اس بھیڑ بھاڑ میں وہ بہت آسانی سے اپنا کام کر سکتی ہے

اس پر شبہ کرنے کی وجہ یہ ہے کہ اس کا انداز بیکری کے دوسرے ملازموں سے مختلف تھا۔ ہو سکتا ہے کہ کچن کے پاس سے غائب ہو کر اپنے نامعلوم آقا کو ہمارے بارے میں اطلاع دے دی ہو۔"

"قیاس آرائی تو کچھ بھی کی جا سکتی ہے لیکن اس کی تصدیق یا تردید بھی ہو سکے گی؟"

"تھوڑی دیر یہیں روم کی گلیوں میں گھومتے رہو کہیں بھی کوئی اٹک نہ لگانا۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "اس دوران میں میں بھی تھوڑا سا کام کر لوں گا۔"

اس نے مجھ سے کام کی نوعیت پوچھنے کی کوشش نہیں کی اور میں کسی پبلک فون بوتھ کی تلاش میں نظریں دوڑاتا رہا۔ میری جیب میں گیسپرز کے دو کٹ موجود تھے جن سے مجھے ڈاکٹر گوپیسی کا نمبر مل سکتا تھا۔ فون بوتھ تک پہنچ کر میں نے گیسپرز کا نمبر ڈائل کیا۔ دوسری گھنٹی پر ریسیور اٹھا لیا گیا۔ جب میں نے انگریزی میں ڈاکٹر گوپیسی سے بات کرنے کی خواہش کا اظہار کیا تو میرا نام دریافت کرنے کے بعد ہولڈ آن کرا دیا گیا۔ میں نے دانستہ اپنا غلط نام بتایا تھا۔

"میں وہی بول رہا ہوں جس کی تمہیں تلاش ہے ڈاکٹر۔" فون پر اس کی آواز سن کر میں نے سرد لہجے میں کہا۔ "تم نے دیکھ لیا کہ میں تمہاری ناک کے نیچے سے ان کی کارروائی کر کے صاف نکل گیا اور تم اپنے وڈیو یا جنگل پوائنٹ پر مجھے پہچان لینے کے باوجود کچھ بھی نہ کر سکے۔"

"تم آج میلان سے زندہ نہ نکل سکو گے۔ صبح کا اجالا نمودار ہونے سے پہلے تم میری قید میں پہنچ کر رہو گے۔" دوسری طرف سے ڈاکٹر گوپیسی کی آواز غصے کی شدت سے بگڑ کر رہ گئی تھی۔

"تمہاری اطلاع کے لیے بتا دوں کہ اس وقت بھی میں میلان سے باہر ہوں۔ مجھے معلوم تھا کہ شہر میں تمہارے کتے ہر طرف مجھے تلاش کریں گے۔ اس لیے مجھے دھوکا دینے کے بجائے اپنے آقا کو بتا دو کہ میں وینس پہنچوں گا۔ اس کے لیے اگلے دو چار دن فیصلہ کن ثابت ہونے والے ہیں۔ تم لوگوں کا وقت اب پورا ہو چکا ہے۔ روم سے بھاگ کر تمہیں پناہ نہ مل سکے گی۔"

"وینس کا رخ کرنے سے پہلے تمہاری گردن توڑ دی جائے گی۔" غراتی ہوئی آواز ابھری۔

"بری بات ڈاکٹر!" میں نے سلطان شاہ کو آنکھ مارتے ہوئے ماؤتھ پیس میں کہا۔ "مانا کہ تم جن کے الزام میں نکالے گئے تھے لیکن ایک ذمہ دار سابق سرکاری ملازم ہو۔ تمہیں قانون اپنے ہاتھ میں لے کر خونریزی کرنے کا کوئی اختیار نہیں۔ احتیاطاً میں اس وقت بھی گفتگو ریکارڈ کر رہا ہوں۔ اگر مجھے کچھ ہوا تو میرا ایک مقامی دوست اس گفتگو کی ٹیپ پولیس کے اعلیٰ افسران کو پہنچا دے گا۔ اس لیے میری حفاظت کی قانونی اور اخلاقی ذمے داری بھی اب تم پر ہی آ گئی

پیشاب خانے کی طرف بڑھا ہی تھا کہ اس کی تیز آواز نے میرے قدم روک لیے۔ زبان سمجھنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا تھا لیکن اس کے ہاتھ کا اشارہ قابلِ فہم تھا۔ سلطان شاہ میز کے پاس کھڑا ہوا تھا اور وہ مجھے واپس بلا رہی تھی۔

واپس لوٹتے ہوئے مجھے خیال ہوا کہ شاید وہ کوئی چندہ طلب کرے گی لیکن قریب پہنچنے پر اس نے سفید گتے پر مارکر سے لکھی ہوئی ایک تحریر میرے سامنے ڈال دی۔ اس پر پیشاب خانہ استعمال کرنے کی فیس چار سو لیرا درج تھی۔

"ایک پیشاب کے سات روپے تو نہ مجھے ہیں" سلطان شاہ حساب لگا کر تشویش بھرے لہجے میں بولا۔

"لیرے تو دینے ہی پڑیں گے ورنہ یہ عورت کیا سوچے گی کہ پیشاب کرنے کے پیسے ہیں بغیر ہم آوارہ گردی کرنے نکل پڑے۔" میں نے اس عورت کے پیچھے نصب ایک بورڈ کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔ اس بورڈ پر انگلش، جرمن اور فرانسیسی کے ساتھ ہی سائرن بھی نصب تھا۔ یعنی وہ مفت میں پیشاب کرنے کی عیاشی پر آمادہ کسی بھی شخص کے خلاف فی الفور مدد طلب کر سکتی تھی۔

عورت کے صبر کا پیمانہ تیزی سے لبریز ہوتا جا رہا تھا۔ تحریر کا اثر نہ ہوتے دیکھ کر اس نے ہاتھ بھی پھیلا دیا اور میں نے مجبوراً ایک ہزار لیرا کا نوٹ اس کی ہتھیلی پر رکھ دیا۔ "کیپ دی چینج!"

دو سو لیرا کی ٹپ دے کر ہم دونوں ایک ساتھ سفید چمکتے ہوئے ٹائلوں والے پیشاب خانے میں داخل ہوئے جہاں کی فضا جراثیم کش دواؤں کی ناگوار بو کے بجائے پھولوں کی سی مہک میں رچی ہوئی تھی۔

"یہ تو واقعی بہت مہنگا اور بد تمیز ملک ہے" واپسی پر سلطان نے برا سا منہ بنا کر کہا۔ "آخر یہاں عورت بٹھانے کی کیا تک ہے جب کہ زنانہ بیت الخلا دوسری طرف بنا ہوا ہے۔"

"پہلا فائدہ تو یہی ہے کہ مرد ہوتا تو تم لڑنے پر آمادہ ہو جاتے لیکن اسے فیس کے ساتھ ٹپ بھی دم دبا کر دے آئے۔ پھر ایک عورت کے سامنے محض چار سو لیرا کے لیے واپس لوٹنے میں مردانگی مجروح ہوتی ہوگی۔ اندر جانے والا کوئی بھی شخص پیسے دیے بغیر واپس نہ جاتا ہوگا۔ شاید تمھیں علم نہیں کہ یہاں ائیرپورٹ پر ٹرالی لینے کے لیے بھی ایک ہزار لیرا دینے پڑتے ہیں۔"

"ایسا تو پاکستان جیسے پسماندہ ملک میں بھی نہیں ہوتا" وہ بدستور خفا تھا۔

"وہ اسی لیے پسماندہ ہے۔ اگر سات کے بجائے فی کس صرف دو چار روپے بھی فیس مقرر کر دی جائے تو ان لوگوں کو ہزاروں روپے ماہانہ کی آمدنی ہو سکتی ہے جن کی دیواروں کی بنیادیں چوری چھپے اور زبردستی کھوکھلی کی جاتی ہیں۔" میں نے اسے چڑاتے ہوئے کہا۔ "آمدنی کے مواقع کو [illegible] کے نام پر ضائع کرنا سراسر احمقانہ فعل ہے۔"

"یہاں رک کیوں گئے ہو؟" اس نے مجھے گھورتے ہوئے سوال کیا۔

"اسے دوبارہ ایک ہزار لیرا دوں گا" میں نے مسکراتے ہوئے جواب دیا۔

"لعنت ہے تم پر" وہ سر جھٹک کر زینوں کی طرف بڑھ گیا۔

"بلا مان گئے" میں نے لپک کر اس کا ہاتھ تھام لیا۔ "یہ عورت کا چکر نہیں بلکہ ہماری مجبوری ہے۔ رات کو میٹرو بند رہتی ہے۔ یہاں آرام دہ حرارت میں ہم باہر کی خنک ہواؤں سے محفوظ رہ سکیں گے۔ اندر کسی کونے کھانچے میں رات گزار کر صبح ایک ہزار لیرا خرچ کر کے تازہ دم ہو لیں گے اور ائیرپورٹ روانہ ہو جائیں گے۔ اس طرف ہمارے کسی دشمن کا خیال بھی نہ پھٹک سکے گا۔"

"اور یہیں کوئی باہر نہیں نکالے گا؟" اس نے میری بات کو سمجھنے کی کوشش کرتے ہوئے سوال کیا۔ "یہ نہ بھولو کہ ہم قریب ہی دو لاشیں چھپا کر آئے ہیں۔ یہاں ان کا انکشاف ہوتے ہی پولیس علاقے میں پھیل جائے گی۔"

"صبح مزدوروں کے آنے سے پہلے ڈاکٹر کو سپیک کے آدمی بھی ان کا سراغ نہیں لگا سکیں گے اور ہم اس سے پہلے یہاں سے روانہ ہو چکے ہوں گے۔ یہ بھول جاؤ کہ تھوڑی دیر پہلے ہم نے کسی کا خون کیا ہے۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔

"تمھارا خون واقعی بہت ٹھنڈا ہے" وہ تحیر آمیز لہجے میں بولا۔ "مگر میں تو کئی دن تک ان دونوں کو نہ بھول سکوں گا جو تمھارے ہم وطن کا لقمہ بن چکے ہیں۔ بعض اوقات ہم ایسی خونریزی پر بھی مجبور ہو جاتے ہیں جس سے ذرا سی کوشش سے بچا جا سکتا ہے۔"

"دشمن میں ان کا ماتم کرنے والے کافی لوگ ہیں۔ تم اپنا قیمتی سر ہلکان نہ کرو۔ آؤ کوئی ٹھکانا بنائیں۔ اب کمر سیدھی کرنے کا موڈ ہو رہا ہے۔" میں نے اس کی کمر میں ہاتھ ڈال کر اسے ایک طرف لے جاتے ہوئے کہا اور وہ بے بسی کے ساتھ کسمسا کر رہ گیا۔

☆☆☆

تھوڑی سی کوشش کے بعد ہمیں اس بیت الخلا میں اپنی پسند کا ایک محفوظ گوشہ مل گیا۔ پھر جب ہم ہاتھ منہ دھو کر بیت الخلا کے قریب کونے کی ٹھنڈی اور سخت کنکریٹ پر اپنا بستر تیار کرنے میں مصروف تھے تو یکدم فرش پر اونچی ایڑیوں کے سینڈل کی کھٹ کھٹ کے ساتھ دو عورتوں کے بولنے کی قریب آتی ہوئی آواز سنائی دی۔ پھر جب ان کی آواز ہندوستانی دی تو مجھے اندازہ ہو گیا کہ ٹوائلٹ میں ڈیوٹی دینے والی خواتین واپس جا چکی تھیں اور اب زیرِ زمین اسٹیشن میں ہم دونوں کے سوا کوئی باقی نہیں رہا تھا۔

اندر کہیں سے وغیرہ کھلنے کی آواز آئی تو آنٹی ٹیپ پھر پلورا اسٹیشن سنسانی کی برقی مشینوں کے شور سے گونجنے لگا۔ وقفے وقفے سے ملنے کے منہ پھاڑ کول آتے رہے اور پھر معمول کی روشنیوں کے ساتھ جیسے مسافروں کی رہنمائی کرنے والی برقی علامات بھی جل اٹھیں۔ ہم دونوں نے ایک دوسرے کا جائزہ لیا اور پھر چہل قدمی کے انداز میں اپنی جگہ چھوڑ دی۔

ہم کسی کی خصوصی توجہ کا مرکز بنے بغیر اسٹیشن سے باہر نکل آئے جہاں سیڑھیوں سے چند قدم کے فاصلے پر ایک ہاکر اپنا اسٹال درست کر رہا تھا۔ مجھے وہاں کوئی انگریزی اخبار نظر نہیں آیا اس لیے میں نے سب سے اونچی گڈی سے ایک اطالوی اخبار اٹھا لیا۔ گڈی کی اونچائی سے میں نے اندازہ لگایا تھا کہ وہ میلان کا کوئی مقبول روزنامہ تھا۔

"یہ اطالین زبان میں ہے۔ کس سے پڑھواؤ گے؟" اسٹال سے ہٹنے کے بعد سلطان شاہ نے مسکرانہ لہجے میں سوال کیا۔

"اپنی چونچ بند رکھو۔" میں نے اسے گھورا۔ "تصویروں کی کوئی زبان نہیں ہوتی، وہ میں بھی دیکھ سکتا ہوں۔"

میں نے وہیں ایک اسٹریٹ لیمپ کے نیچے کھڑے ہو کر اس نصف کلو وزنی اخبار کی ورق گردانی کر ڈالی اور یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ پورے اخبار میں کہیں بھی میری کوئی تصویر نہیں تھی۔ البتہ پہلے صفحے پر جلی ہوئی بی ایم ڈبلیو کی تصویر کے ساتھ دو خبروں میں کچھ ایسے مانوس الفاظ موجود تھے جن سے اندازہ ہو رہا تھا کہ وہ خبریں گیمبلرز کے بنگلے اور جلنے والی کار کے بارے میں تھیں۔

وقت گزرنے کے ساتھ اس علاقے میں تیزی کے ساتھ چہل پہل میں اضافہ ہوتا جا رہا تھا۔ ہم دونوں دوبارہ اسٹیشن میں داخل ہوئے۔ مطلوبہ سمت سے آنے والی ٹرین میں دس منٹ باقی تھے۔ ہم نے ٹکٹ لیے اور پلیٹ فارم پر پہنچ گئے۔ اس وقت تک صفائی کا کام تیزی سے ختم ہو رہا تھا اور پلیٹ فارم پر چند مسافر بھی نظر آ رہے تھے۔

"تم نے ہاتھ روم والی کو دوبارہ ہزار لیرے تھما دیے؟" سلطان شاہ کا موڈ اس وقت خاصا خوشگوار تھا۔

"ضرورت محسوس ہو رہی ہو تو تم دے آؤ۔ اس وقت وہ بھی تمہاری طرح تروتازہ ہو گی۔"

"اس وقت تو کوئی اور ہی ڈیوٹی پر ہو گی۔ وہ آدھی رات کے بعد گئی ہے۔ اس وقت بستر میں آرام کر رہی ہو گی اور تم اس کے فراق میں ساری رات ویران پلیٹ فارم پر جاگتے رہے۔ بہرحال اس طرح تم نے مجھ پر بڑا احسان کیا کہ میری نیند پوری کروا دی۔

"میری رات بڑی بے چینی میں گزری ہے۔ میں واقعی تمہارا کے ساتھ بڑی بے وفائیوں کا ارتکاب کرتا رہا ہوں اور وہ بے چاری میری یاد کو سینے سے لگائے اپنی وفا کی آنچ میں بچھ دھیرے سلگ رہی ہے۔"

"غنیمت یہ ہے کہ ابھی تمہارے ذہن میں اپنی غلطیوں کا احساس زندہ ہے۔ افسوس وہاں ہوتا ہے جہاں آدمی اپنی غلطیوں کا الٹا سیدھا جواز بھی پیش کرنے لگتا ہے۔" وہ یک بیک سنجیدہ ہو گیا۔

میٹرو آئی تو اس میں خاصے مسافر سوار تھے۔ ہم اندر دروازے کے قریب ہی کھڑے ہو گئے کیونکہ ہمیں اگلے اسٹیشن پر اترنا تھا۔ ٹرین نے پوری طرح رفتار بھی نہیں پکڑی تھی کہ اگلا اسٹیشن آ گیا اور ہم اتر گئے۔ ڈومسٹ وہ فاصلہ اتنا مختصر تھا کہ ہم پیدل بھی بآسانی طے کر سکتے تھے لیکن میں اس وقت خود کو حتی الامکان چھپائے رکھنا چاہتا تھا۔ غیر ضروری طور پر سامنے آنے میں خطرہ تھا کہ کہیں شی کے کسی کارندے نے دیکھ لیا تو پھر ایک نیا محاذ کھل سکتا تھا جبکہ میں جلد از جلد اٹلی سے باہر نکل جانا چاہتا تھا۔

سان بابیلا کے اسٹیشن کے قریب ہی بس اسٹاپ موجود تھا جہاں لیناٹے ایئرپورٹ جانے والی ۷۳ نمبر بس تیار کھڑی تھی۔ میرے پاس ہوٹل وینس سے خریدے ہوئے ٹکٹ موجود تھے اس لیے ہم نے بس میں سوار ہو کر مشین پر ٹائم پنچ کیا اور نشستیں سنبھال لیں۔

لیناٹے ایئرپورٹ تک کا سفر کسی قابلِ ذکر واقعے کے بغیر طے ہو گیا۔ اس دوران میں نے احتیاطاً اپنی پیشانی اگلی نشست کی پشت گاہ سے ٹیک کر اپنا چہرہ بازوؤں میں چھپائے رکھا۔ میرے لاشعور میں یہ خوف جاگزیں تھا کہ میں نے میلان کا ایک بڑا اخبار تو دیکھ لیا تھا لیکن یہ امکان باقی تھا کہ ڈاکٹر جیمز نے میری تصویر کسی اور اخبار میں نہ چھپوا دی ہو اس لیے جس حد تک ممکن تھا خود کو چھپائے رکھنے میں ہی میری عافیت کا راز پوشیدہ تھا۔

ایئرپورٹ کے بین الاقوامی لاؤنج میں بہت سی ایئرلائنز کے سیلز کاؤنٹرز موجود تھے جن میں سے بیشتر بند پڑے ہوئے تھے البتہ ایئر فرانس اور الاطالیہ کے کاؤنٹر آباد تھے۔ اس وقت میری رسٹ واچ چھ بجا رہی تھی۔ میرا اندازہ تھا کہ آٹھ بجے تک دوسری ایئرلائنز کا عملہ اپنی جگہوں پر آ جائے گا اس دوران تب ہم وہیں کے ریستوران میں ناشتے سے فارغ ہو سکتے تھے۔

ریستوران اس وقت تقریباً خالی پڑا ہوا تھا۔ ہم نے ایک

دور افتادہ گوشے میں میز سنبھال لی۔ ہم گفتگو کرتے ہوئے ناشتے میں مصروف تھے کہ ایک دراز قامت سفید فام ہماری میز کی طرف آتا ہوا نظر آیا۔ وہ پورا ہال چھوڑ کر ادھر آرہا تھا اس لیے میرا چونکنا فطری امر تھا لیکن وہ خلاف توقع ہم دونوں پر کوئی توجہ دیے بغیر ہمارے قریب ہی ایک دوسری میز کے گرد بیٹھ گیا۔

"تم اسے دیکھ کر کیوں چونکے تھے؟" سلطان شاہ نے سوال کیا۔

"فطری بات تھی۔ وہ پورا خالی ہال چھوڑ کر ادھر آرہا تھا۔ اگر اسے تنہائی کی تلاش تھی تو اسے دوسرے کسی گوشے کی طرف جانا چاہیے تھا جہاں کوئی گاہک موجود نہیں ہے۔ اس وقت وہ میری پشت پر اور تمہارے سامنے ہے اس لیے تم ہی کو اس پر نگاہ رکھنی ہوگی۔ یہ مجھے کچھ مشکوک نظر آرہا ہے۔" میں نے دھیمی آواز میں کہا۔

"تمہارا اندازہ ٹھیک ہے۔ وہ کن انکھیوں سے بار بار ہمارا جائزہ لے رہا ہے۔" سلطان شاہ کے ان الفاظ نے میرے وجود میں سنسنی کی لہر دوڑا دی۔ اگر وہ شخص کاہن آدم کی تھا تو ہمارے لیے کسی بڑی مصیبت کا آغاز ہونے والا تھا۔

پھر جب ناشتے سے فارغ ہو کر ہم چائے کی دوسری پیالی پی رہے تھے کہ سلطان شاہ نے اضطراری طور پر اپنی کرسی میں اس طرح پہلو بدلا کہ گردن گھمانے پر مجبور ہو گیا۔

نو وارد سفید فام اپنی کرسی چھوڑ رہا تھا اور بغور ہماری طرف دیکھ کر ڈھٹائی کے ساتھ مسکرا رہا تھا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ اپنی مسکراہٹ کے ذریعے کسی پرانی شناسائی کا اظہار کرنا چاہ رہا ہو۔ میرے لیے وہ صورت حال بڑی صبر آزما تھی کیونکہ اس ریستوران میں نو وارد پر ہاتھ ڈال کر خود بچ نکلنا آسان نہیں تھا جبکہ وہ ہماری میز کی طرف آنے پر تلا ہوا نظر آرہا تھا۔

میرے اعصاب تن گئے اور ذہن فوری طور پر مدافعانہ حکمت عملی کی تیاری میں مصروف ہو گیا۔

وہ اپنی کرسی چھوڑ کر آہستہ آہستہ باوقار انداز میں چلتا ہوا ہماری طرف آیا تھا۔ اس کے قریب پہنچنے سے پہلے میں جارحانہ تیوروں کے ساتھ کرسی چھوڑ کر کھڑا ہو گیا۔

"کیا میں یہاں بیٹھ سکتا ہوں؟" قریب آکر اس نے بدستور مسکراتے ہوئے اطالوی لہجے مگر انگریزی زبان میں سوال کیا۔

"ہاں میاں بہتیری میزیں خالی ہیں۔" میں نے ترش لہجے میں جواب دیا۔ "ہم کچھ نجی اور ضروری گفتگو کر رہے ہیں۔"

"میرا تم سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ میں تمہارے لیے ایک دوستانہ پیغام لایا ہوں۔" اس نے میری طرف جھک کر رازدارانہ لہجے میں کہا۔

اس کے الفاظ نے مجھے چونکا دیا۔ وہ جو کوئی بھی تھا ہمارے مسائل سے بہت زیادہ باخبر معلوم ہو رہا تھا ورنہ اس قدر بے باکی اور اعتماد کے ساتھ دوستی کا حوالہ نہ دیتا لیکن یہ بات ناقابل فہم تھی کہ میلان جیسے اجنبی شہر میں ہمارا وہ اجنبی ہمدرد کہاں سے پیدا ہو گیا تھا جو ہماری نظروں میں آئے بغیر ہماری نگرانی کر رہا تھا۔

"بیٹھ جاؤ!" میں نے تحکم بھری آواز میں کہا اور وہ اپنی کرسی میں گھر گیا۔

"شکریہ!" اس نے کرسی سنبھالتے ہوئے کہا۔ "میرا نام فرانکو لومبارڈی ہے۔ تم شاید پیٹر واک ہو اور یہ تمہارا ساتھی داماند ہے۔" اس نے ایک ہی سانس میں ہمیں اپنی معلومات سے مرعوب کرنے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔ "آج کل تم دونوں کے یہی قانونی نام ہیں کیونکہ تمہاری سفری دستاویزات پر یہ نام درج ہیں لیکن میری معلومات کے مطابق تم قریش کے نام سے پہچانے جاتے رہے ہو۔"

"تمہاری معلومات قابل رشک ہیں۔" میں نے اعتراف کیا۔ "لیکن تمہارا اپنا تعارف بہت ناکافی ہے۔ گفتگو آگے بڑھانے سے پہلے میں تمہارے بارے میں کچھ اور بھی جاننا چاہوں گا کہ تمہارا تعلق کس حریف سے ہے اور ہمارے پیچھے کیوں لگے ہوئے تھے؟"

اس نے ایک گہرا سانس لے کر اپنے سر کو تفہیمی انداز میں جنبش دی پھر ٹھیرے ہوئے لہجے میں بولا۔ "پہلے تو میں تمہاری یہ غلط فہمی دور کر دوں کہ میں تمہارا پیچھا نہیں کر رہا بلکہ تمہاری حفاظت کر رہا ہوں۔ کل جب سے تم ہوٹل وینس پہنچے تھے اس وقت سے میں پرچھائیں کی طرح تمہارے قریب رہا ہوں۔ پچھلی رات جب تم کیبلے نائٹ کلب میں ایک کٹھن صورت حال سے دوچار ہو گئے تھے تو میں نے ہی وہاں بجلی ناکارہ کر کے افراتفری پھیلائی تھی تاکہ تمہیں باہر نکل جانے کا موقع مل سکے۔ اس کے بعد جب تم کسی چوپائے کی طرح اٹھتی ہوئی میزوں کے درمیان بھٹک رہے تھے تو میں نے نائٹ کلب کے دو محافظوں کو ایسے موقعے پر بے ہوش کیا تھا جب وہ تمہیں دھوکا دے کر خطرناک حد تک تمہارے قریب پہنچ چکے تھے۔ پھر پچھلی رات ڈوم میں جب دو مسلح افراد نے تمہیں للکارا تو میں تمہاری مدد کے لیے پوری طرح تیار تھا۔ اگر تم کسی وجہ سے ان پر قابو پانے میں ناکام رہتے تو میں فوراً ہی حرکت میں آجاتا۔ ناراضات تم نے ڈوم کے زیر زمین میٹرو اسٹیشن میں گزاری اور میں باہر کسی امکانی خطرے کے خلاف نگرانی کرتا رہا اور اب تمہارے ساتھ ہی ایئرپورٹ پہنچا ہوں۔"

تم مطمئن رہو کہ شی کی طرف میری واپسی ناممکن ہے۔"

"بیپے بڑے تمہارا احترام کرتے ہیں اس لیے میں کچھ اور تو نہیں کہہ سکتا لیکن یہ بتا دوں کہ جمی لائیڈ نے تمہاری موت کو اپنی انا کا مسئلہ بنا لیا ہے۔ مٹی کے وسیع حلقوں میں یہ بات پھیل چکی ہے کہ ایک ایشیائی باغی نے جمی لائیڈ کی زندگی کو عذاب بنا دیا ہے۔ اس لیے وہ تمہیں دوسروں کے لیے عبرتناک انجام کا ایک شاہکار بنا دینا چاہتا ہے۔ اس نے چیدہ چیدہ خونی درندوں کو تمہارے پیچھے لگایا ہوا ہے۔ بات کو توڑ مروڑ کے علاقے میں تم نے جو آدمی مارے وہ ڈاکٹر گومیز کے بھیجے ہوئے تھے۔ اگر ان کی جگہ جمی لائیڈ کے خاص آدمی ہوتے تو ان سے لڑنے میں تمہیں دانتوں پسینہ آ سکتا تھا۔ تم سے ذرا سی غفلت ہوئی تو بڑے خسارے میں رہو گے۔"

"مشوروں کا شکریہ۔" میں نے بے پروائی کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا۔ "تم نے مجھے چند دانا اخلاقیات کا حوالہ دیا ہے تو اسی حوالے سے تمہیں یاد دلا دوں کہ میری تنی منزل کی خبر باہر نکلنی چاہیے۔ میں بھی جمی لائیڈ پر اپنی بالادستی کا ہوا قائم رکھنا چاہتا ہوں۔"

"بے فکر رہو۔" اس نے گرمجوشی سے میرا ہاتھ دباتے ہوئے کہا۔ "لیکن ایک بات تو بتا دو کہ وہ بیچارہ تمہیں سیلان بھیج کر خود کہاں رہ گیا ہے؟ ماتیکل وہیں بڑی بے چینی سے اس کا انتظار کر رہا ہے۔"

"وہ کسی بھی وقت پہنچ سکتا ہے۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے کہا۔ "شاید اسے ماتیکل کی وفاداری کا علم نہیں ہے۔"

"کیسے ہو سکتا ہے؟" وہ بولا۔ "وہ بے چارہ تو خاندانی جانو ہے۔ کہو تو کلیسا میں تبدیل کر کے اپنے اخراجات پورے کر رہا ہے۔ ان دونوں کے بغیر اسم کو ہم تو کشتی پر اپنی فتح اور بڑائی کی علامت تصور کرتے ہیں۔"

"تمہاری اپنی سوچ ہے ورنہ ویرانوں میں خود مردوں کو کھلونا سمجھنے کی عادی ہیں۔ تم خود بتا رہے ہو کہ ماتیکل اس کے انتظار میں دن کاٹ رہا ہے جبکہ وہ کسی ضرورت کے بغیر ماتیکل کا تصور بھی نہ کرتی ہوگی۔"

"اوہ، شاید تم برا مان گئے۔ اچھا ہو تو ماتیکل کی معرفت تمہارا کوئی بھی پیغام وریانگ بھیجا جا سکتا ہے۔"

"نہیں! اس کی کوئی ضرورت نہیں، البتہ اپنے رابطے کا ذریعہ ضرور بتا دو۔"

"میں تو ایک ادنیٰ سا پیغام رساں ہوں۔ آج یہاں ہوں کل خدا نے کہاں پہنچا جاؤں۔ ذرا سی مہلت دو تو میں تمہیں کسی کوئی کا ٹیلیفون دے سکتا ہوں جس پر تم ہر وقت ضرورت رابطہ قائم کر سکو گے۔"

"کسی کو فون کرو گے؟" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے سوال کیا۔

"ہاں! اچھا ہو تو تمہارے ٹکٹ بھی بنوا دوں۔ تمہارا غیر ضروری طور پر ایئرپورٹ پر گھومنا مناسب نہیں ہوگا؟"

اس کی تجویز مناسب تھی لیکن وہ ہماری پہلی ملاقات تھی اس لیے میں اس پر آنکھیں بند کر کے اعتماد نہیں کر سکتا تھا۔ اگر وہ ہمارے پاسپورٹ لے کر غائب ہو جاتا تو ہمارے لیے ایک بہت بڑا مسئلہ کھڑا ہو سکتا تھا اس لیے میں نے اس کی پیشکش قبول کرتے ہوئے کہا۔ "ہاں! اولما نڈ کو ساتھ لے جاؤ۔ میری کوشش یہ ہوگی کہ اٹلی یا فرانس کی ایئر لائن پر سفر کرنا پڑے۔"

"واقعی بہت محتاط ہو تم۔" وہ تعریفی لہجے میں بولا۔ "بڑی دور کی بات سوچی ہے۔ ان دونوں ایئر لائنز پر کوئی نہیں پہچان بھی سکتا ہے۔ میں دیکھوں گا کہ آج کون کون سی ایئر لائنز یہاں سے مشرق کی طرف جاتی ہیں۔"

میں وہیں بیٹھا رہا۔ بڑے ڈالروں کی ایک گڈی سلطان شاہ کی جیب میں موجود تھی اس لیے وہ پاسپورٹ لے کر فرانکو لوسیا ڈی کے ساتھ ریستوران سے باہر چلا گیا۔

میرے لیے وہ صورت حال بہت عجیب اور ناقابل یقین تھی۔ میں فرانکو کے ساتھ واضح انداز میں گفتگو کرنا چاہتا تھا لیکن حقیقت یہ تھی کہ اس کے ہر انکشاف کے ساتھ مجھ پر حیرتوں کے پہاڑ ٹوٹ رہے تھے۔ اس نے میری مصروفیات کی جو روداد سنائی اس کی وجہ سے اس کی باتوں پر یقین نہ کرنے کی کوئی وجہ موجود نہیں تھی۔ میں شروع سے آخر تک بے حد محتاط رہا تھا خاص طور پر تعاقب یا اپنے قرب و جوار میں کسی مشتبہ آدمی کی موجودگی پر میں نے مسلسل نگاہ رکھنے کی کوشش کی تھی لیکن فرانکو کا سراغ لگانے میں بری طرح ناکام رہا تھا جو بڑی مہارت کے ساتھ سائے کی طرح میرے پیچھے لگا ہوا تھا۔

یہ حقیقت تھی کہ کیمبلز کے ہاں میں اگر ہوائی فائر نہ کیا گیا ہوتا تو بڑے پیمانے پر شروع ہونے والی ہڑبونگ کے بغیر میرا وہاں سے بچ نکلنا ناممکن ہو کر رہ جاتا۔ میں نے سوچا تھا کہ شاید کلب کے کسی مسلح محافظ نے بوکھلاہٹ میں وہ احمقانہ حرکت کر کے میرا کام آسان کیا تھا جبکہ وہ ترکیب فرانکو کی تھی۔ افراتفری پیدا کرنے کے بعد وہ خود وہاں سے نکلنے میں کامیاب رہا تھا۔

ان سب ضمنی باتوں سے اہم نکتہ یہ تھا کہ میں نے پاکستان میں اپنے نجی معاملات کی بنا پر شی سے بغاوت

کا علم بلند کیا تھا مگر پھر رفتہ رفتہ میرا نام مافیا جیسی دہشت ناک تنظیم کے خفیہ وارداتوں کی نگاہوں میں آ گیا۔ حقیقت یہ ہے کہ کرشی کا نام پاکستان میں میں نے کبھی سنا بھی نہیں تھا۔ وہاں سے باہر نکلنے کے بعد پہلی بار مجھے پتا چلا کہ جس تنظیم کے لیے کام کر رہا تھا وہ کرشی کے نام سے پہچانی جاتی تھی جبکہ مافیا برسہا برس سے دنیا میں اخلاقی اور سیاسی جرائم کی سب سے بڑی پشت پناہ سمجھی جاتی تھی۔ ایک ایسی بدنام اور سفاک تحریک کی طرف سے میری تعریف و توصیف اس مرحلے پر مجھے اپنے لیے ایک گالی محسوس ہو رہی تھی — میں جرائم ترک کر کے صاف ستھری گھریلو زندگی کے خواب دیکھ رہا تھا لیکن مافیا والے مجھے بتا رہے تھے کہ مجھ میں ایک شہرۂ آفاق مجرم بننے کی زبردست صلاحیت موجود تھی۔

ان دونوں کی واپسی اس وقت ہوئی جب میں انتظار سے اکتا کر فرانکو کے خلاف سوچنے پر مجبور ہو گیا تھا۔

"معاملہ گڑبڑ ہو گیا۔" فرانکو نے بیٹھتے ہوئے کہا۔ "پہلی بات تو یہ کہ یہاں سے براہ راست پاکستان کے لیے کوئی پرواز نہیں ہے۔ وہ روٹ روم سے مل سکتا ہے۔ روم تک تمہیں الاطالیہ سے ہی سفر کرنا ہوگا۔"

"مجبوری ہے تو یہی سہی۔ وہاں سے کون سی ائیرلائن ملتی ہے؟" میں نے سوال کیا۔

"لفت ہنسا۔" اس نے جواب دیا۔ "تمہارا معاملہ تو صاف ہے۔ برٹش نیشنل ہونے کی بنا پر تمہیں کراچی ائیرپورٹ پر پندرہ دن کا ویزا مل جائے گا۔ لیکن بھارتی شہریوں کو پیشگی ویزا لینا پڑتا ہے۔ شاید راماننداکو پاکستان میں داخلے کی اجازت نہ مل سکے۔"

"ٹکٹ کا کیا ہوا؟" میں نے بے تابی کے ساتھ پوچھا۔

"ٹکٹ تو بن گئے۔ ائیرلائن والے ویزا نہیں دیکھتے لیکن چونکہ اسی نے بتایا تھا اس لیے رامانند کا بمبئی تک کا ٹکٹ بنوا لیا ہے۔ اگر اسے ویزا نہ مل سکے تو یہ دو دن بعد اس ٹکٹ پر بمبئی جا سکتا ہے۔ اسے وہاں سے ویزا حاصل کر کے پاکستان آنا ہوگا۔ لفت ہنسا کی یہ پرواز کراچی اور بمبئی سے ہوتی ہوئی مشرق بعید تک جاتی ہے۔"

"اچھا ہوا کہ یہ مسئلہ پہلے ہی سامنے آ گیا۔ میں نے تو اس بارے میں سوچا ہی نہیں تھا۔ پاکستان اور بھارت کے مراسم واقعی ایسے نہیں ہیں کہ شہریوں کو سفر میں سہولتیں حاصل ہوں۔"

"میرا پاکستان میں داخلہ مشکل ہے تو کیا یہ ممکن نہیں کہ تم بھی میرے ساتھ سیدھے بمبئی چلو۔ وہاں سے ہم ایک ساتھ پاکستان واپس آ سکتے ہیں۔" سلطان شاہ دنے راستہ ظاہر کیا۔

"یہ بہت آسان ہوگا۔ بھارت کا سن دشمنوں کا گڑھ ہے چند بیڑواک اپنی برٹش پاسپورٹ کی وجہ سے علاوہ کسی ترک ہے میں داخل ہو سکتا ہے۔" فرانکو نے اس کی تائید کرتے ہوئے ...

"اب جو ہو گیا ہے وہی بہتر ہے۔" میں نے ہاتھ اٹھا کر کہا۔ "پاکستان میں جو ہوگا وہ دیکھا جائے گا۔ ضرورت محسوس ہوئی تو میں وہاں سے نیا ٹکٹ بھی خرید سکتا ہوں۔"

"روم کے لیے تمہاری پرواز تو کل صبح روانہ ہوگی۔ اس وقت تک میں تمہارے آس پاس ہی موجود رہوں گا۔" فرانکو نے مجھے آگاہ کیا۔ "ویسے میں نے پاکستان میں رابطے کے بارے میں بھی معلوم کر لیا ہے۔ طریقہ ذرا طویل ہے لیکن ہمارا تحفظ یقینی ہے۔ تمہیں کراچی سے شائع ہونے والے کسی قومی اخبار میں گمشدگی کے عنوان سے ایک اشتہار شائع کرانا ہوگا۔ عنوان جو بھی ہو مگر عنوان یہی ہونا چاہیے۔ اشتہار میں تم اپنا جو بھی نمبر دو گے اس پر مافیا کے کراچی بیورو کا سربراہ خود فون کرے گا وہ کاسٹ کے نام سے اپنا تعارف کرائے گا تمہارا کوڈ ورڈ ہوگا۔ شناخت کے بعد تم اس سے کھل کر بات کر سکو گے۔ ضرورت ہوئی تو اس کے ذریعے تمہیں اٹلی سے بھی ہدایات موصول ہو سکیں گی۔"

"رابطے کا کوئی آسان ذریعہ نہیں ہے وہاں؟" میں نے سوال کیا۔

"مجبوری ہے۔ فی الحال مجھے یہی بتایا گیا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ پہلے رابطے کے بعد کراچی والا خود ہی کوئی مستقل طریقہ بتا دے۔"

وہ اپنا کام پورا کر چکا تھا اس لیے ہم دونوں سے بے تابانہ انداز میں ہاتھ ملا کر رخصت ہونا چاہا مگر مجھے نادیہ کا خیال آ گیا۔ مائیکل وینی مافیا کا رکن تھا اس لیے فرانکو کو اس کے ذریعے نادیہ کے بارے میں معلوم ہو سکتا تھا مگر میرے پاس اس لڑکی کا حشر معلوم کرنے کا کوئی بھی ذریعہ نہیں تھا۔ "...بتایا۔" میں تمہاری ڈیوٹی پر تھا اس لیے تفصیل معلوم نہیں ہو سکی۔ رات فون پر صرف اتنا پتا چلا تھا کہ پولیس نے انتظار کر کے واپس چلے گئے۔ رات گئے وہ واپس آئی تو اپنے بوائے فرینڈ سے اس کی خاصی ناراضگی ہوئی اور وہ اسے چھوڑ کر چلی گئی۔"

"زوئی وہیں ٹھہرا ہوا ہے؟"

"ہاں! وہ کہاں جائے گا۔ پیسے ختم ہونے تک نادیہ کا پتا نہ ہوئی تو ضرور زیمبرو واپس لوٹ جائے گا۔"

"ہو سکے تو کسی سے زوئی کی نگرانی کرا دو۔" میں نے...

سے اچھا کیا۔" وہ بہت ہی کمینہ اور خود غرض شخص ہے۔"

فرانکو ہنس پڑا۔ "شہر میں کس کس کو ڈھونڈو گے۔ آج کل کے زیادہ تر نوجوان اسی کی طرح کاہل اور عیش پرست ہو گئے ہیں۔ ایسے مقامی معاملات کے بارے میں اپنے ذہن پر زور دو۔ چند دنوں میں وہ دونوں پھر ایک ہو جائیں گے۔"

اس کے جاتے جاتے میں نے اس کے ٹھکانے کے بارے میں دریافت کیا اور وہ کافی کے ایک رقعے پر اپنا فون نمبر لکھ کر میرے حوالے کرتا ہوا عجلت میں روانہ ہو گیا۔ اس کے رویے میں یک بیک اس طرح تبدیلی رونما ہوئی تھی جیسے اسے کوئی غیر معمولی چیز یا چہرہ نظر آ گیا ہو۔ میں نے متجسس نظروں سے ریستوران کے ہال اور داخلی راستے کا جائزہ لے ڈالا لیکن وہاں کوئی غیر متوقع تبدیلی نظر نہیں آئی اور میں سر جھٹک کر سلطان شاہ کی طرف متوجہ ہو گیا۔

"اگر مجھے اکیلے ممبئی جانا پڑا تو بڑی مشکل کھڑی ہو جائے گی۔" سلطان شاہ تشویش آمیز لہجے میں بولا۔

"مجبوری ہے۔ یہ تو ہم نے سوچا بھی نہیں تھا کہ اٹلی یا یورپ سے واپسی کی صورت میں ایسی کوئی دشواری پیش آ سکتی ہے۔ بہرحال اس کا بھی کوئی توڑ سوچنا ہی ہوگا۔"

"یہاں کھیلا چل گیا۔ ہندوستان میں تو میں فوراً دھر لیا جاؤں گا۔ پاسپورٹ پر راما نند کا پتا اور جائے پیدائش مدراس کی ہے جبکہ میں کسی بھی طرح مدراسی نظر نہیں آ سکتا۔ مجھ پر فوراً ہی غیر ملکی جاسوس ہونے کا الزام عائد کر دیا جائے گا۔ وقتی طور پر گلو خلاصی ہو گئی تو پھر کہیں نہ کہیں دھر لیا جاؤں گا۔ نہ شہروں کا علم ہوگا نہ راستوں کا۔ پھر سنا ہے کہ پاکستان کے لیے ویزا بھی صرف دہلی سے جاری ہوتا ہے۔"

میں اس کی بے بسی پر بے اختیار ہنس پڑا۔ "اپنا خون خشک نہ کرو۔ پاکستان اپنا ہی ملک ہے۔ کوئی نہ کوئی راہ نکل ہی آئے گی۔ جیب میں رقم موجود ہو تو وہاں بڑے سے بڑا کام آرام سے ہو جاتا ہے۔"

"روانہ ہونے سے پہلے یہ بھی سوچ لینا کہ ہماری جیبوں میں دو بھرے ہوئے پستول اور ایک سٹین گن کے علاوہ تین فالتو میگزین بھی موجود ہیں۔ لاکھوں ڈالر کی خطیر رقم اس کے علاوہ ہے۔"

"ہمیں پریشان ہونے کی ضرورت نہیں۔ ہم یہ ساری چیزیں اپنے ساتھ لے جائیں گے۔ پستول وغیرہ جیب میں نہیں ہونے چاہئیں۔ روم میں سوٹ کیس لے کر رقم سمیت ساری اشیاء اس میں ڈال دی جائیں گی۔"

"ایرپورٹ پر تو چیکنگ ہی ہوگی۔" اس نے اصرار کیا۔ اب وہ

ہمارے کس کام آئیں گے؟"

"چلو! پھینک دینا۔" میں نے ہتھیار ڈال دیے۔ "ویسے بات کو مجھ سے بڑی غلطی ہوئی۔ اگر میٹرو اسٹیشن پر میں جنی لائیڈ والا ایرپیس آن کر لیتا تو شاید دوسری طرف کا کوئی پیغام سننے میں کامیابی ہو جاتی۔ ہو سکتا ہے کہ جنی لائیڈ دنیا کے ہر شہر میں ذاتی رابطے کے لیے اسی مخصوص فریکوئنسی کو استعمال کرتا ہو۔"

"وہ وقت گزر گیا۔ اب میں بیگ لے کر ریستوران کے باتھ روم میں جا رہا ہوں۔ تینوں ایرپیس وغیرہ ڈسٹ بن میں یا پانی کی ٹنکی میں ڈال دوں گا۔" اس نے اٹھتے ہوئے کہا۔

"اور جیب والا پستول تھیلے میں ڈال دینا۔" میں نے اسے یاد دلایا اور وہ تھیلا اٹھا کر باتھ روم کی طرف چل دیا۔

☆☆

میلان سے روم تک کا سفر ہر اعتبار سے پرسکون اور آرام دہ رہا۔ طیارے سے اتر کر ہم بس کے ذریعے ٹرمینل کی عمارت میں آ گئے اور جہاز سے سامان اتارے جانے کے بعد اپنا بیگ لے کر بین الاقوامی پروازوں والے حصے کی طرف چل دیے۔

راستے میں ایک دکان سے میں نے ایک مختصر سا چرمی سوٹ کیس خرید لیا جس میں رقم والا بیگ بخوبی سما گیا۔ پھر اس بیگ کو چھپانے اور سہارا دینے کے لیے ہم نے کچھ ملبوسات بھی خریدے اور ایک گوشے میں بیٹھ کر سارا سامان مضبوط سوٹ کیس میں منتقل کر دیا۔

لفتھانسا کی پرواز فرینکفرٹ سے آنے والی تھی جو سینتالیس منٹ تک روم کے ہوائی اڈے پر ٹھہرنے کے بعد براہ راست کراچی کے لیے روانہ ہو جاتی۔ ہم نے ایئر لائنز کے کاؤنٹر پر چیک ان کرتے ہوئے سوٹ کیس سلطان شاہ کے ٹکٹ پر عملے کے حوالے کر دیا اور پھر بورڈنگ کارڈ لے کر امیگریشن وغیرہ کے مراحل کی تیاری کرنے لگے۔

ہمارے پاس وقت کافی تھا اس لیے تھوڑی دیر تک ہم اپنے گرد و پیش میں مسافروں کی بھاگ دوڑ اور بھانت بھانت کے مسافروں سے لطف اندوز ہوتے رہے پھر الیکٹرانک اسکیننگ کے مراحل سے گزر کر بین الاقوامی پروازوں کے مسافروں والی انتظارگاہ میں پہنچ گئے۔ جہاں مسافروں کی خاصی تعداد موجود تھی۔

روم میں ہمارا وہ قیام صرف ایئرپورٹ کی حدود تک محدود رہا تھا لیکن میں نے یہ محسوس کیا تھا کہ روم اٹلی کا دارالخلافہ ہونے کے باوجود صنعتی اور تجارتی مرکز میلان سے بہت مختلف تھا۔ یکساں زبان ہونے کے باوجود دونوں شہروں کے لب و

کی نرم اور دلکش آواز نے مجھے بیدار کر دیا۔ میرے اٹھتے ہی اس نے میز کھول کر کھانے کی ٹرے رکھ دی۔ اس وقت مجھے اندازہ ہوا کہ بورڈنگ کارڈ لیتے ہوئے مسلم فوڈ کا مطالبہ کر کے میں نے غلطی کی تھی۔ میرے استفسار پر ائیر ہوسٹس نے میرے اندیشے کی تائید کر دی کہ کھانے میں لحم خنزیر کا جو خاص انتظام کیا تھا۔ اس وقت ٹرالی میں مچھلی اور سبزیوں پر مشتمل کھانا بھی موجود تھا۔ جو میری فرمائش پر مچھلی والی ٹرے سے بدل دیا گیا۔ سلطان شاہ کو بھی مچھلی والی ٹرے دی گئی لیکن خشخشی داڑھی والا جو میرے پہلو میں بیٹھا تھا وہ بڑی رغبت کے ساتھ مرغوب گوشت کے سرخ پارچے کھا رہا تھا یقیناً انگلش مرچ کا چٹخارہ لے رہا تھا۔ اسے دیکھ کر مجھے دکھ ہوا اور دل میں بڑی شدت کے ساتھ یہ خواہش پیدا ہوئی کہ کاش! وہ مسلمان نہ ہو۔ لیکن پورے سفر کے دوران اس سے کوئی سوال کرنے کی ہمت نہ کر سکا۔ مجھے ڈر تھا کہ کہیں وہ میرے سوال کے جواب میں اپنے مسلمان ہونے کا اقرار کر لیتا تو میرا وہ پندار ٹوٹ جاتا جو مارسلز کے گائیڈ لوستان نے میرے دل میں پیدا کر دیا تھا۔

سفر طویل لیکن خاصا خوشگوار تھا۔ جوں جوں منزل قریب آتی جا رہی تھی میرے دل میں غزالہ کے بارے میں دلفریب تصورات ترتیب پاتے جا رہے تھے۔ ہم دونوں کو ایک دوسرے کو دیکھے مدت گزر چکی تھی۔ مجھے یقین تھا کہ پیشگی اطلاع کے بغیر وہ مجھے اچانک اپنے سامنے پا کر حیرت اور خوشی سے دیوانی ہو جائے گی۔

مجھے اس کے گھر کا علم ہوتا تو میں ائیرپورٹ سے سیدھا اس کے گھر پہنچتا، لیکن مشکل یہ تھی کہ جہانگیر بھی فون پر گفتگو کے دوران اس کا پتا نہیں بتا سکا تھا جب کہ میرا گھر شہر کے مقامی لڑکوں کی ہدایت پر نذر آتش کر دیا گیا تھا۔ فیکٹری میں بھی۔۔۔ آگ لگا دی گئی تھی۔ دوستوں میں لے دے کر بس جہانگیر کا گھر بچا تھا جس کے گھر پر میں پوری بے تکلفی کے ساتھ قیام کر سکتا تھا لیکن اول تو سلطان شاہ کے ساتھ وہاں جانا مناسب نہیں تھا پھر اس کی بیوی سلمیٰ کے تیوروں سے بھی میں ہمیشہ ہی خوفزدہ رہتا تھا۔ وہ میرے ایک عزیز دوست کی بیوی تھی اور مجھ سے ہمیشہ خصوصی اپنائیت کے ساتھ ملتی تھی جو جہانگیر کی موجودگی میں احترام آمیز ہوتی تھی، لیکن اس کی عدم موجودگی میں بے تکلفی میں بدل جاتی تھی۔ اس بارے میں میں ہمیشہ محتاط رہتا تھا کیونکہ کسی عورت کی وجہ سے اپنے اس اکلوتے دوست سے محروم ہونا مجھے کسی قیمت پر بھی گوارا نہیں تھا۔

میں نے سوچ لیا تھا کہ اگر میں ائیرپورٹ سے سلطان شاہ کو شہر میں لے جانے میں کامیاب ہو گیا تو شہر کے کسی اچھے ہوٹل میں قیام کروں گا اور سلطان شاہ کو وہاں چھوڑ کر جہانگیر کے ساتھ غزالہ کو تلاش کرنے کی کوشش کروں گا۔

جہاز مشرق کی طرف محو پرواز تھا اس لیے وقت بہت تیزی کے ساتھ گزر رہا تھا۔ میلان کے مقابلے میں کراچی کا وقت چار گھنٹے آگے رہتا ہے۔ اسی لیے دوران پرواز کھانوں کا درمیانی وقفہ کم کر کے جہاز کا عملہ وقت کے اس فرق کو پورا کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔ دوپہر کا کھانا میلان کے وقت کے مطابق ایک بجے دیا گیا تھا ابھی چھ بجے رات کا کھانا شروع ہو گیا۔ جب خالی برتن سمیٹنے میں عجلت کا مظاہرہ کیا جانے لگا تو مجھے اندازہ ہو گیا کہ جہاز پاکستان کی فضائی حدود میں داخل ہونے والا ہے۔

آخر کار لینڈنگ کی تیاریاں ہونے لگیں اور بے اختیار میرا دل بھاری ہونے لگا۔ ایک طویل مدت تک غریب الوطن رہنے کے بعد میں ایک بار پھر وطن کی سرزمین پر اترنے والا تھا۔ وطن میں رہتے ہوئے مجھے کبھی اپنی مٹی کی اہمیت کا احساس نہیں ہوا تھا بلکہ میں منشیات فروشی کے مذموم کاروبار کے ذریعے اپنے وطن کی رگوں میں ہلاکت کا زہر پھیلا رہا تھا۔ اس دن مجھے احساس ہوا کہ پوری دنیا میں بس وہی سرزمین تھی جو مہربان آغوش مادر کی طرح ہر وقت اور ہر حالت میں مجھے پناہ دے سکتی تھی اور اسی سے میری شناخت تھی ورنہ ہر جگہ میں اجنبی اور بے وطن تھا۔

لینڈنگ کے بعد طیارہ رکنے سے پہلے ہی کراچی میں اترنے والے بیشتر مسافروں نے اپنی جگہیں چھوڑ دیں اور دستی سامان سمیٹنے لگے لیکن ہم دونوں سکون سے بیٹھے کھڑکیوں سے باہر کراچی ائیرپورٹ کی روشنیوں کا نظارہ کرتے رہے۔

"تم ایک دم بہت سنجیدہ ہو گئے ہو؟" سلطان شاہ نے مجھے ٹوکا۔

"بعض چیزوں کو کھو کر ان کی اہمیت کا احساس ہوتا ہے لیکن مجھے یہاں آنے کے بعد اپنے وطن کی عظمت کا احساس ہوا ہے۔ یہ شہر، یہ روشنیاں، خوابیدہ شہر اور ہنستی زندگی تو ہماری شناخت ہے۔"

"جو لوگ ایک دوسرے کے گلے کاٹتے ہیں اگر انہیں بھی حوالات اور جیلوں میں قید کرنے کے بجائے کچھ عرصے کے لیے جلاوطن کر دیا جائے تو شاید ان کے دلوں میں بھی اپنی مٹی اور اپنے رشتوں کی محبت پیدا ہو سکتی ہے۔"

"تم ٹھیک ہی کہہ رہے ہو۔ سنتے ہیں پہلے عادی مجرموں کو کالے پانی کی سزا دی جاتی تھی۔ وہ بھی جلاوطنی کی ہی ایک شکل تھی شاید انگریزوں نے مجرموں کی اصلاح کے لیے وہ سزا رائج کی تھی۔"

اور میں نے سوٹ کیس اٹھا لانے کے لیے بھی اسی خاموش منصوبے پر عمل کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ بہرحال ہال میں کوئی بھی موجود نہ تھا۔ آجکل اجنبی وردیوں میں ملبوس افسران فرصت کے ان اوقات میں عقابی نظروں سے مسافروں کی کیفیات کا بغور جائزہ لے رہے تھے کیونکہ ان میں سے بیشتر کا تجربہ یہ ان کا کل اثاثہ تھا جس کی مدد سے وہ اپنے اندازوں میں اضافہ کرتے تھے۔ ان کے حضور گزشتہ کی غلطیاں دو ہی صورتیں ہوا کرتی تھیں، یا تو مجرم ناکام ہو جاتے یا کوئی بدخواہ کسی حریف کی مخبری کر دیتے جب کہ ان لوگوں نے الزام اور وہ خود پستول نکال لے جانے کے لیے نہ صرف ہر مشکل قتل کے لیے تیار تھے بلکہ اپنے بدخواہوں کو بھی وطن کی راہ پر لگا آئے تھے۔

یہ کہ بھاری کوشش کے حرکت میں آتے ہی سارے افسران لپٹتے ہوئے اپنے اپنے مورچوں کی طرف چلے گئے۔ میں نے دیکھا کہ جوں ہی پہنچتا تمام پر وہ ایک دوسرے سے خاص دوری پر کھڑے ہوتے تھے۔ بظاہر اس کی وجہ یہ رہی ہوگی کہ ہر افسر اپنے سامنے موجود مسافر کے سامان کو اطمینان سے میز پر پھیلا کر اس کی جانچ پڑتال کر سکے۔ لیکن میرا امیگریشن کا تجربہ تازہ تھا اس لیے مجھے یوں محسوس ہوا جیسے انھوں نے اپنے اور مسافروں کے درمیان ہونے والے رازونیاز کو ایک دوسرے کی سماعت سے محفوظ رکھنے کے لیے رشتہ کا راز طور پر وہ فاصلہ مقرر کیا ہو۔ مجھے یقین تھا کہ وہ سب ایسے نہیں تھے۔ لیکن یہ بھی یقین تھا کہ ان میں ایسے بالکل نہیں تھے۔

اس پرواز سے کراچی پہنچنے والوں میں سفید فاموں کی اکثریت تھی۔ مقامی چہرے دس پندرہ ہی تھے۔ سامان آتا گیا اور لوگ باری باری کسٹم کے مرحلے سے گزرتے رہے۔ کافی عرصے بعد بھی مجھے لین دین کے کوئی آثار نظر نہ آئے تو یہ سمجھنا پڑا کہ یورپ سے آنے والوں اور خصوصاً سفید فاموں کے ساتھ خصوصی برتاؤ کیا جاتا تھا۔ اصل بھاؤ تاؤ ان کی ہوتی ہوگی جو دوبئی، مسقط اور خلیج کے دوسرے ملکوں سے لدے پھندے چھٹیوں پر گھر آتے ہیں۔ ان کے پاس باہر سے کمائی ہوئی رقم بھی ہوتی ہے اور وہ جلد سے جلد ماں باپ اور بیوی بچوں میں پہنچنے کے لیے بے تاب ہوتے ہیں۔ اس لیے ہر رکاوٹ کو پیسے کی کلید سے دور کر کے نکل جانے پر تیار ہوتے ہیں۔

اپنے سوٹ کیس کے انتظار میں، میں نے وقت ضائع کرنے کے بجائے یہ اندازہ لگا لیا تھا کہ مجھے کس افسر سے رجوع کرنے سے افاقہ ہو سکے گا۔ میرا سوٹ کیس نمودار ہوا تو میں اسے ٹرالی پر لاد کر اسی افسر کی طرف بڑھا۔ میرے آگے ایک سفید فام جوڑا تھا۔ تب میں نے اس افسر کو ان دونوں کے سامان کی تفصیلی تلاشی لیتے دیکھا تو میرا دل بیٹھنے لگا۔ میں نے سوچا اسے چھوڑ کر کسی دوسرے کی طرف چلا جاؤں لیکن اس وقت ایسی کوئی حرکت مجھے مشکوک بنا سکتی تھی اس لیے میں دل پر صبر کی سل رکھے وہیں کھڑا رہا۔

ان دونوں کو فارغ کر کے وہ افسر میرے بجائے سلطان شاہ سے مخاطب ہوا تھا۔ "آپ کا سامان کہاں ہے؟"

"ہم دونوں ساتھ ہیں!" میں نے جلدی سے کہا۔

"اور صرف یہ چھوٹا سا سوٹ کیس ہے؟" اس نے استہزائیہ انداز میں کہا۔ "کیا کیا مال ہے اس میں؟"

"ذاتی کپڑے اور کتابیں۔۔۔!" میں نے فی البدیہہ کہنا چاہا لیکن اس نے فوراً میری بات کاٹ دی۔

"ہوں۔۔۔! آہستہ بولو بھائی! ہمارے ڈی سی بھی یہیں گھوم رہے ہیں۔ انھوں نے سن لیا تو خود ہی کا کیس بنا دیں گے۔ جلدی سے باہر نکل جاؤ، اپنے ہی قبیلے کے آدمی ہو۔" اس نے ہنستے ہوئے سوٹ کیس پر چاک سے ایک مہمل سا نشان بنا دیا۔

خوشی سے میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ جی چاہا کہ اچھل کر اس شریف افسر کے گلے میں بانہیں ڈال کر اس کا منہ چوم لوں لیکن ڈی سی کا خوف خوشی کے ان جذبات پر غالب آ گیا اور میں اس کا شکریہ ادا کر کے ٹرالی سمیت آگے بڑھ گیا۔

پاکستان پہنچتے ہی ساری مشکلات یوں حیرت ناک طور پر آسان ہو گئی تھیں کہ اس وقت مجھے اپنے مقدر پر رشک آنے لگا تھا۔ قدرت مجھ پر پوری طرح مہربان تھی۔ میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ میں اس کا شکر کیسے ادا کروں۔

ہال کے دروازے سے باہر نکلتے ہی بہت سے لوگوں نے ہماری طرف یوں ہاتھ ہلائے جیسے کافی دیر سے ہمارے ہی منتظر ہوں۔ وہ سب چہرے میرے لیے اجنبی تھے۔ میں نے سلطان شاہ کی طرف دیکھا لیکن اس کا چہرہ بھی سپاٹ تھا۔ پھر جونہی ہم نے ریلنگ سے باہر نکلے تو انہی افراد پر مشتمل ایک چھوٹا سا گروہ ہم پر جھپٹ پڑا۔ ایک نے براہ راست سوٹ کیس ٹرالی پر سے اٹھا کر آگے بڑھنا چاہا لیکن سلطان شاہ نے بائیں ہاتھ سے اس کا کالر گھسیٹ کر اس سے سوٹ کیس چھین لیا۔ اس اثنا میں یہ واضح ہو چکا تھا کہ وہ سب ٹیکسی ڈرائیور یا ان کے دلال تھے۔ وسیع برآمدے سے نیچے فٹ پاتھ پر ٹریفک پولیس کے دو سپاہی ہماری طرف پشت کیے خوش گپیوں میں مصروف تھے۔

سلطان شاہ کے حلق سے اس کی مادری زبان میں کچھ غرّاہٹیں بھی بلند ہوئی تھیں۔ اسے طویل عرصے کے بعد ایک غلط موقع پر اس زبان سے مدد لینے کا موقع ملا تھا لیکن اس کے پیچھے ہی ہمارے گرد سے بھیڑ چھٹ گئی۔ دروازے سے نکلتے ہوئے میں کئی ہم وطنوں کے کیچے دیکھ چکا تھا جن کی گاڑیاں مسافروں کو ایئرپورٹ سے

ہوٹل بُک سے جانے کے لیے موجود تھیں۔ اپنے فیصلے کے مطابق میں نے کانٹی نینٹل کے ڈرائیور سے رجوع کیا اور اس کے ساتھ آئے ہوئے باوردی پورٹر نے ہمارا سوٹ کیس ٹرالی پر رکھے ہوئے دوسرے سامان کے ساتھ لاد کر ہمیں ایک طرف انتظار کرنے کا مشورہ دیا جہاں پہلے سے چار سفید فام عورتیں تین مردوں کے ساتھ موجود تھیں۔

جب اندر سے آخری مسافر بھی نکل آیا تو ہمارا کارواں پارکنگ لاٹ کی طرف ہو لیا۔ سامان کی دو وزنی ٹرالیوں کے علاوہ مسافروں کی تعداد بارہ ہو چکی تھی۔ ڈرائیور اور پورٹر اس کے علاوہ تھے۔

ہوٹل پہنچ کر جب میں نے اپنا کمرا بک کراتے ہوئے وہی کوائف درج کیے جو میرے جعلی پاسپورٹ پر موجود تھے۔ شمر کا اندازہ لگائے بغیر میں کھل کر سامنے نہیں آنا چاہتا تھا۔ سلطان شاہ نے اپنا اصل نام اور پتا درج کرایا۔ بکنگ کلرک نے اس سے پاسپورٹ طلب کیا تو میں نے یہ کہہ کر اسے ٹال دیا کہ وہ گاؤں سے میرا استقبال کرنے کراچی آیا ہوا تھا۔

ہم پانچویں منزل پر اپنے کمروں تک پہنچے تو رات کے ساڑھے بارہ بج چکے تھے۔ سلطان شاہ چند منٹوں بعد ہی اپنا کمرا مقفل کر کے میرے کمرے میں آ گیا۔ "بلاوجہ دو کمرے بک کرا لیے ان کشادہ کمروں میں ہم بآسانی ایک ساتھ رہ سکتے ہیں۔ جہاں کم از کم ایک دوسرے سے بات تو کر سکیں گے۔ اکیلے میں نیند بھی نہیں آئے گی۔"

"جہانگیر جلدی سو جانے کا عادی ہے۔ سوچ رہا ہوں کہ اسے فون کروں یا نہ کروں؟" میں نے جیکٹ اتار کر آرام دہ بستر پر دراز ہوتے ہوئے کہا۔ "کراچی پہنچنے کے بعد اب میرا دل غزالہ کے لیے مضطرب ہو رہا ہے۔"

"غزالہ کا پتا تو وہ تمھیں فون پر بھی نہیں بتا سکتا تھا۔ اسے تلاش ہی کرنا پڑے گا۔ میری رائے میں اس وقت آرام کر کے صبح اس سے رجوع کرنا مناسب رہے گا۔ فون بھی ہوٹل کے بجائے باہر سے کرنا تاکہ آزادی کے ساتھ گفتگو کر سکو۔"

"یہاں سے بھی آزادی سے بات کی جا سکتی ہے۔ بہرحال صبح کا انتظار کرنا ہی پڑے گا۔"

"ایک بار تم نے بتایا تھا کہ غزالہ کا بھائی دماغی امراض کے ایک اسپتال میں زیر علاج ہے۔ ہو سکتا ہے کہ غزالہ اس سے ملنے اسپتال جاتی رہی ہو اور اس نے بھائی کے وارث کے طور پر اپنا نام پتا بھی لکھوایا ہو۔ وہاں سے اس کے بارے میں صحیح اطلاع مل سکے گی۔"

"بہت پرانی بات ہو گئی۔ انھوں نے اب تک اسے کہاں رکھا ہوگا۔ وہ بہت مہنگا نجی اسپتال ہے اور غزالہ تو ابھی تھوڑے عرصے پہلے واپس آئی ہے۔ شاید وہ خود بھی اپنے بھائی سے نہ مل سکی ہو لیکن میں وہاں بھی معلوم کروں گا۔ غزالہ کا تو بہرحال پہ سراغ لگانا ہی ہوگا۔"

"مقصود جس طرح اب تک تمھارا ساتھ دیتا آیا ہے، مجھے امید ہے کہ تم جلد ہی بھائی کا سراغ لگا لو گے۔ لیکن یہ تو بتاؤ کہ پاکستان میں میری کون سی بیوی اپنے میکے میں قریب المرگ ہے؟"

"وقت پر جو سوجھ گیا وہی کہہ ڈالا۔ یہ نہ بھولو کہ تمھارا پاسپورٹ بھارتی تھا اس لیے پاکستان کی سرزمین سے سسرال کے علاوہ کوئی اور قریبی رشتہ نتھی نہیں کیا جا سکتا تھا؟"

پاسپورٹ کا ذکر آتے ہی اس نے وہ دستاویز پھر سے جیکٹ کی جیب سے نکال لی اور ماچس لے کر باتھ روم میں جا کر پاسپورٹ کی راکھ بہا کر وہ واپس آیا تو ہمارے درمیان پھر باتیں چھڑ گئیں۔ امیگریشن کا افسر تو بہرحال رشوت دہی پر تھی لیکن کسٹم کا مرحلہ اس کے لیے ناقابل یقین ثابت ہوا تھا جب میں نے اسے بتایا کہ اس نرم خو افسر کو میں نے پہلے ہی تاڑ لیا تھا اور دو بوتلوں کے بعد اسے تھوڑی سی رقم کے بارے میں بتانے والا تھا جس کا موقع ہی نہیں دیا گیا تو وہ میرے مشاہدے کی تعریف کرنے لگا۔

"تم جس کے بارے میں جو کچھ دیکھتے ہو تو وہ اٹل ہو جاتا ہے۔"

"بارہا میں نے منہ کی بھی کھائی ہے۔ سارا کا واقعہ تمھیں خبر تھا لیکن وہ بہت سیدھی اور سچی لڑکی ثابت ہوئی۔۔۔"

"پھر بھی فریب ثابت ہوئی لیکن تم سے سیکھنا ہوتے تک اس کے عزائم وہی تھے جو ہم سوچ رہے تھے۔ پھر کیتھی کا معاملہ لو۔ میں تو سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ وہ کسی کی مخبر ہو گی لیکن تمھیں نہ جانے کیسے چھوٹی چھوٹی باتوں سے سنگین خطرات کا اندازہ ہو جاتا ہے۔ تمھاری یہ صلاحیت واقعی خداداد ہے۔ ورنہ اب تک نہ جانے کتنی بار مارے گئے ہوتے۔"

"کیتھی کے بارے میں تو میں واقعی بہت معمولی سی بات پر چوکا تھا کہ اس نے انگریز ہوتے ہوئے بھی میرے لب و لہجے پر کوئی اعتراض نہیں کیا جب کہ میں نے اس کے سامنے برطانوی قومیت کا دعویٰ کیا تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ وہ مجھے چوکنا نہیں کرنا چاہ رہی تھی۔ انگریز تو اپنی زبان اور معاملات کے بارے میں متعصب ہونے کی حد تک قدامت پرست ہوتے ہیں۔"

"تمھاری جگہ میں ہوتا تو یہی سوچتا کہ کیتھی نے مجھے برطانیہ میں آباد دوسرا ملک وطن سمجھ کر معاف کر دیا ہوگا۔ وہاں بہتیرے ایسے لوگ آباد ہیں جو اردو یا پنجابی لب و لہجے میں انگریزی بولتے ہیں۔"

"مجھ سے اپنا نام عبداللہ یا جانی واکر نہیں بلکہ جیمز بتایا تھا

تھا۔ اتنے واضح اشارات کے باوجود اگر اسے نظر انداز کر دیا جاتا تو یہ ہماری زبردست کوتاہی ہوتی۔"

"چلو یہ تو سب ہو گیا، دیکھنا یہ ہے کہ اب تم کیسے نمٹتے ہو؟" اس نے ہنستے ہوئے کہا: "فراز نے نکشف ہونے سے پہلے کسی سے کافی دیر تک فون پہ بات کی تھی۔ میرا تو خیال ہے کہ ایک آدھ روز میں اشتہار دے ہی ڈالو تاکہ یہ الجھن بھی دور ہو جائے۔"

"ابھی میں نے فراز کو سوچنے کے لیے وقت دیا ہے۔ اشتہار دینے کے بعد وہ میرا جواب جاننا چاہے گا۔ مجھے اس بارے میں بہت سوچ سمجھ کر قدم اٹھانا ہو گا ورنہ شنا اور رما فیاض کے درمیان پس کر رہ جائیں گے۔"

"سوچنا سمجھنا تمہارا کام ہے۔ مجھے تو جو بتا دو گے وہ کرتا رہوں گا۔" اس نے یہ کہتے ہوئے اٹھ کر کمرے کی روشنیاں گل کر دیں اور بستر پہ دراز ہو گیا۔

کمرے میں اندھیرا ہو جانے کے باوجود کچھ دیر تک ہم دونوں باتیں کرتے رہے پھر پہلے سلطان شاہ پر نیند کا غلبہ ہوا اس کے بعد نہ جانے کس وقت میری بھی آنکھ لگ گئی۔

اگلی صبح آنکھ کھلی تو دن چڑھ چکا تھا۔ میری رسٹ واچ دس بجا رہی تھی مگر سلطان شاہ گہری نیند سو رہا تھا۔

میں نے جلدی سے منہ ہاتھ دھویا اور پھر فون پہ جہانگیر کے گھر کا نمبر ڈائل کرنے لگا۔ مجھے اندیشہ تھا کہ دیر ہو جانے کے باعث کہیں وہ گھر سے کسی کام پہ نہ نکل گیا ہو۔

سلسلہ ملنے پہ دوسری طرف سے جہانگیر کی بیوی نے ریسیور اٹھایا تھا اور فوراً ہی میری آواز پہچان گئی۔ "بہت دنوں بعد خیال آیا ہے ہمارا۔ یہاں سیر و تفریح کرتے پھر رہے ہو اتنے دنوں سے؟" وہ سمجھی تھی کہ میں نے باہر سے پاکستان فون کیا تھا۔

"خیال تو لگا ہی رہتا ہے تم لوگوں کا۔ پچھلے دنوں بھی باہر سے جہانگیر کو فون کیا تھا۔"

"واپس کب تک آنے کا ارادہ ہے؟" اس نے چہک کر سوال کیا تھا۔

"میں کل رات واپس آ چکا ہوں اور کراچی کے ایک ہوٹل میں مقیم ہوں۔"

"ارے واقعی!" اس کی آواز میں تحیر آمیز بے یقینی تھی۔ "تو ہوٹل میں کیا کر رہے ہو؟ ادھر ہی چلے آنا تھا!"

"آ جاؤں گا۔ جہانگیر کہاں ہے؟" میں نے نرمی سے سوال کیا۔

"وہ کل فیصل آباد گئے ہیں۔ کہہ رہے تھے کہ دو چار دن میں واپس آ جائیں گے لیکن اس سے کیا فرق پڑتا ہے۔ یہ تمہارا اپنا گھر ہے، بے تکلفی کے ساتھ یہاں آ کر رہ سکتے ہو، مجھے بھی تنہائی سے نجات مل جائے گی۔" وہ ایک ہی سانس میں بولتی چلی گئی۔

"ایسی کیا ضرورت پیش آ گئی اسے؟"

"شاید تمہیں نہیں معلوم کہ انہوں نے ایک گارمنٹ فیکٹری خرید لی ہے۔ اسی کے چکر میں فیصل آباد جانا پڑتا ہے۔"

"کیا فیکٹری فیصل آباد ہی میں خریدی ہے؟" میں نے قدرے حیرت سے پوچھا کیونکہ جہانگیر اپنی بیوی سے ڈرنے کے باوجود چھوٹے بہانوں سے رسی تڑا کر بھاگنے کی فکر میں لگا رہتا تھا۔

"ایسے نہیں، بھئی فیکٹری تو کراچی ہی میں ہے۔" اس کی اداؤں و کہنے کی عادت میں کوئی تبدیلی نہیں آئی تھی۔ "فیصل آباد سے کپڑا آتا ہے۔ کافی بڑے پیمانے پہ کام چل رہا ہے۔ ان کا سیٹ اپ آ جاؤ تو تفصیل سے باتیں ہوں گی۔ کہیں سے ان کا فون آ گیا تو تم سے بات کر کے حیران رہ جائیں گے۔ تمہیں ہر وقت بہت مس کرتے ہیں۔ اکثر کہتے ہیں کہ سرمد نجانے کہاں جا مرا ہے۔" ہمیشہ کی طرح وہ میرے ساتھ بے تکلفی برتنے کا کوئی موقع ضائع نہیں کر رہی تھی اور اسی وجہ سے میں اس سے دور بھاگتا تھا۔

"میں آج ہی کسی وقت چکر لگاؤں گا...!"

"چکر وکر نہیں، بس تم ہوٹل کو خیرباد کہہ کر یہیں آ جاؤ۔" اس نے میری بات کاٹ دی۔ "میں تمہارے لیے کمرا صاف کرا رہی ہوں۔"

"فی الحال میں منتقل نہیں ہو سکتا سلمیٰ! میرے ساتھ ایک دوست بھی ٹھہرا ہوا ہے۔ اس سے فارغ ہو کر تمہارے ہی پاس ٹھہروں گا۔ پھر تمہارے سوا اب رہ ہی کون گیا ہے؟"

"تم بہانے بازی کر رہے ہو۔ پتا نہیں مجھ سے دور کیوں بھاگتے ہو؟" اس کی آواز خفگی سی ہو گئی۔

"چاہو تو ہوٹل آ کر خود دیکھ سکتی ہو کہ میں تنہا نہیں ہوں۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر شکست خوردہ لہجے میں کہا۔

"میں سب سمجھتی ہوں، تمہارے ساتھ وہی فراز ہو گا۔ مجھ سے کیوں دوست کا بہانہ کر رہے ہو؟" وہ بلاوجہ مجھ سے الجھنا چاہ رہی

پہلی نظر میں مجھے بھی شبہ ہوا تھا کہ کہیں وہ شخص اس کا پاگل خانے والا بھائی نہ ہو لیکن گہرا جائزہ لینے پر مجھے اپنا شبہ غلط ثابت ہوتا ہوا لگا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ غزالہ کا کوئی رشتے دار رہا ہو۔ اس لڑکی کو تم مجھ سے زیادہ جانتے ہو۔ میرے دل میں اس کی طرف سے جلن موجود تھی اس لیے شاید میں نے بالکل ہی غلط سمت میں سوچا ہو۔ بھائی اور محبوب کے درمیان اور بھی بہتیرے رشتے ہو سکتے ہیں۔ اب تم اس بات کو اپنے ذہن سے جھٹک دو۔ شاید اسے سوچنے کا موقع مل گیا تھا اس لیے اس نے میری دلجوئی کے لیے ایک خوبصورت راہ تلاش کر لی تھی لیکن اس کے کمزور لہجے سے میرے لیے یہ سمجھنا دشوار نہیں تھا کہ وہ اس وقت زبان سے جو کچھ کہہ رہی تھی دل سے اس پر ذرا بھی یقین نہیں رکھتی تھی۔

اپنی اس تہائی کیفیت سے میں نے تھوڑا سا سنبھالا لے لیا تھا لیکن میرے دل و دماغ میں بدستور ایک ہلچل سی برپا تھی۔ میں غزالہ کو دل و جان سے چاہتا تھا۔ ہم نے پاکیزہ تنہائیوں میں زندگی بھر ایک دوسرے کا ساتھ نبھانے کے بہتیرے عہد و پیمان کیے تھے۔ میں نسرین اور اس کی فطرت کو اچھی طرح جانتا تھا۔ اس کے مزاج میں بے وفائی نام کو بھی نہ پائی جاتی تھی۔ وہ اس دور کی ان لڑکیوں سے بالکل مختلف تھی جو بہتر انداز میں اپنا وقت گزارنے کے لیے کسی بھی مرد سے دوستی کر لیتی ہیں اور جب انتخاب کے لیے اس سے بہتر کوئی موقع سامنے آ جائے تو اپنے پچھلے وعدوں کو یکسر بھلا کر طول جنسی کے ساتھ نئی راہ پر چل پڑتی ہیں لیکن اسی کے ساتھ میں سلمیٰ کی باتوں کو بالکل ہی نظر انداز نہیں کر سکتا تھا۔ اس نے میرے اور غزالہ کے تعلق کو جانتے بوجھتے ہوئے زبان کھولی تھی۔ شاید اس نے اپنی بات کہنے کے انداز میں مبالغے سے کام لیا ہو لیکن اس کی باتوں کو سرے سے نظر انداز کرنا مجھے دشوار نظر آ رہا تھا۔ میرے لیے وہ صورت حال ایک پیچیدہ پہیلی سے کسی طرح کم نہیں تھی اور اس پہیلی کا حل صرف غزالہ کے پاس تھا جس کا میرے پاس کوئی سراغ باقی نہیں تھا۔ اسے تلاش کیے بغیر مجھے سلمیٰ کے الزام کی صداقت کا اندازہ ہو سکتا تھا اور نہ ہی میرے دل کو صبر و قرار آ سکتا تھا۔ میرے دل میں غزالہ سے ملنے کی طلب شاید کبھی اتنی شدید نہیں رہی تھی جتنی اس وقت تھی۔

سلمیٰ مصر تھی کہ میں اپنی حالت نارمل ہونے تک اس کی خواب گاہ میں آرام کروں لیکن میں اسے ٹالتا رہا۔ وہ بلاشبہ میرے عزیز ترین دوست جہانگیر کی بیوی تھی لیکن اس کے بارے میں میری رائے کچھ اچھی نہیں تھی۔ میرے حق میں وہ اس وقت ایک عیار شکاری کا روپ اختیار کر رہی تھی اور نفسیاتی محرومی اور مایوسی کے لمحات میں میرا ہاتھ تھام کر کے مجھے اس طرف لے جانا چاہتی تھی جس طرف سے

مطلوب کرنے کے لیے اسے زیادہ آزادی اور وسائل میسر تھے۔ اس کی حد سے بڑھی ہوئی ہمدردی اور دردمندی نے مجھے یہ سوچنے پر مجبور کر دیا کہ وہ بھی ایک عورت ہی تھی جب وہ کسی کی بیوی ہوتے ہوئے ایک دوسرے شخص کی ذات میں اتنی دلچسپی لے رہی تھی تو کسی قانونی اور مذہبی بندھن سے آزاد ایک عورت کو کون سی قوت عہد و پیمان کا پابند رکھ سکتی تھی؟ میرے لیے وہ تصور ہی سوہان روح تھا۔ میں نے اپنی دلی کیفیت سلمیٰ سے پوشیدہ رکھنے کے لیے آنکھیں موند لیں۔

"تم نے میری بات کا کوئی جواب نہیں دیا۔ تم سوچ سوچ کر اپنی حالت اور خراب کر لو گے۔" خاصے توقف کے بعد اس نے مجھے ٹوکا۔

"میں تمہیں پہلے بھی بتا چکا ہوں کہ پاگل خانے میں زیر علاج ایک بھائی کے علاوہ پوری دنیا میں اس کا کوئی رشتے دار نہیں تھا۔ اس کی ماں کا انتقال ہو گیا تھا اور باپ نے اس سانحے پر دل برداشتہ ہو کر خودکشی کر لی تھی۔" میں نے آنکھیں کھول کر کہا۔ "پھر تم امید سے بڑی بولا گیا۔ کیا یہ ممکن نہیں کہ تم سے غزالہ کو پہچاننے میں غلطی ہوئی ہو؟ تم نے صدر میں کسی اور لڑکی کو دیکھا ہو؟"

"وہ چند روز پیشتر تمہارے بارے میں دریافت کرنے آئی تھی۔ اگر غزالہ آئی ہوتی تو میں واقعی اسے نہیں پہچان سکتی تھی لیکن وہ کافی دیر یہاں موجود رہی تھی۔ میں نے اچھی طرح اسے دیکھا تھا۔ اب اس کی لمبی لمبی ریشمی زلفیں باقی نہیں رہی ہیں۔ اس نے انگریزی وضع کے بال ترشوا لیے ہیں۔ وزن بھی تھوڑا سا بڑھ گیا ہے۔ سفید رنگت پر سرخی یوں چھائی ہوئی تھی کہ اس پر کوئی سفید فام ہونے کا گمان ہوتا تھا۔ تم خود ہی بتاؤ کہ اتنے قریبی اور گہرے مشاہدے کے بعد میں دھوکا کھا سکتی تھی؟"

اگر اسے دھوکا نہیں ہوا تھا تو میں فریب خوردہ تھا۔ سلمیٰ نے غزالہ کے سراپا میں رونما ہونے والی تبدیلیوں کا ذکر جس طرح کیا میرے دکھتے ہوئے زخم پر نمک پاشی کی تھی۔ غزالہ کے بارے میں میری آتش شوق کچھ اور بھڑک اٹھی۔ اس آگ میں اب صرف چاہت اور محبت ہی شامل نہیں تھی بلکہ حسد، غصہ اور رقابت کی سوزش بھی شامل ہو گئی تھی۔

وہ سلمیٰ کا گھر تھا اور میں وہاں مہمان تھا لیکن اس نے از خود مجھے اتنی ڈھیل دی ہوئی تھی کہ میں اس سے کچھ بھی کہہ سکتا تھا۔ اس ........ سے اپنے ایک خیال کو نباہ ہوتے آہستگی کے ساتھ کہا۔ "ہو سکے تو کچھ دیر کے لیے مجھے تنہا چھوڑ دو۔"

اس کی آنکھوں میں غصہ جھلک آیا اور وہ تنک کر کھڑی ہو گئی۔ "مجھے معلوم ہے کہ میرے وجود سے زیادہ تمہیں غزالہ کی یاد پیاری ہے۔ نہ جانے یہ مردوں کی کیا فطرت ہے کہ وہ انہی کے پیچھے بھاگتے ہیں جو ان

چاہتی ہیں میں اپنے کمرے میں جا رہی ہوں۔ ضرورت محسوس کرو تو ادھر ہی چلے آنا، شرم محسوس کرو تو آواز دے لینا۔"

اپنی بات پوری کر کے میرا جواب سنے بغیر وہ تیز تیز قدم اٹھاتی ہوئی ڈرائنگ روم سے نکل گئی۔ وقتی طور پر وہ مجھ سے ناراض ہو گئی تھی لیکن مجھے اندازہ تھا کہ اس کا غصہ زیادہ دیر تک برقرار نہیں رہ سکتا تھا۔

میں بیٹھا آہستہ آہستہ اپنے معدے میں آتش سیال انڈیلتا رہا۔ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ میرے وجود پر طاری ہونے والی وحشت ناک اضطرابی لہریں اعتدال میں تحلیل ہوتی چلی گئیں جس کے نتیجے میں میری سوچ کا رخ قدرے تبدیل ہو گیا۔ اس کے باوجود میں آرام کی شدید ضرورت محسوس کر رہا تھا۔ عزالدین کی تلاش میں اگر میں فوری طور پر بھاگ دوڑ کا آغاز کرتا تو اس کے نتیجے میں بالکل ہی بستر سے لگ سکتا تھا۔ میں نے سوچا کہ سلطان شاہ کو فون کر کے وہیں بلا لوں لیکن وہ ہوٹل کے کمرے میں رقم سے بھرے ہوئے بیگ کی حفاظت پر مامور تھا۔

غیر قانونی طور پر حاصل کی ہوئی وہ رقم ہمارے لیے بہت اہم تھی لیکن اسے ساتھ لیے پھرنے میں کوئی بھی ناگوار صورت حال پیش آ سکتی تھی۔ مجھے اس بارے میں جہانگیر پر مکمل اعتماد تھا لیکن اس کے نہ ہونے کی صورت میں سلمیٰ پر بھی بھروسا کر سکتا تھا۔

میں نے صوفے سے اٹھتے ہوئے کافی نقاہت محسوس کی۔ آنکھوں کے سامنے پل بھر کے لیے تاریک دائرے ناچ کر رہ گئے لیکن پھر بھی میں نے سنبھل کر اپنی جگہ چھوڑ دی۔ سلمیٰ کو وہاں بلانے کے بجائے اس کے کمرے میں جا کر میں آسانی کے ساتھ اسے منا سکتا تھا۔

جہانگیر کا گھر شروع سے بہت خوبصورت آراستہ اور وسیع تھا لیکن میرے لیے اس مکان کا کوئی گوشہ اجنبی نہیں تھا اس لیے میں کسی دقت کے بغیر سلمیٰ کی خواب گاہ کے بند دروازے تک پہنچ گیا۔

میری ہلکی سی دستک پر اندر سے سلمیٰ نے بلند آواز میں "کون ہے؟" کہا تھا پھر میرا نام سن کر بولی تھی "دروازہ بولٹ نہیں ہے، اندر چلے آؤ۔" میں نے بند دروازے پر دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ ہلکا سا دباؤ ڈالا اور پھر اس آراستہ خواب گاہ میں داخل ہو گیا جہاں معطر اور مسحور کن فضا میں سلمیٰ وسیع و عریض آبنوسی بستر پر تنہا لیٹی ہوئی تھی۔

خواب گاہ میں کھڑکیوں پر دبیز پردے کھنچے ہوئے تھے۔ دودھیا روشنی والے ایک بلب نے کمرے میں بس اتنی روشنی کی ہوئی تھی کہ اندھیرے میں ٹھوکر کھائے بغیر ایک دوسرے کو شناخت کیا جا سکتا تھا۔ اس سحر انگیز ماحول میں ایک کیبنٹ پر رکھی ہوئی سلمیٰ اور جہانگیر کی شادی کی ایک بڑی تصویر پر نگاہ ڈالتے ہوئے میں بستر سے دور دیوار کے ساتھ بچھے ہوئے آرام دہ دیوان پر بیٹھ گیا۔ آبنوسی مسہری کے سرہانے پوری دیوار پر چھت تک نہایت قیمتی آئینے آویزاں تھے جن میں ہم دونوں کے عکس ہزار زاویے سے مجسم ہو رہے تھے۔

"مجھے افسوس ہے سلمیٰ کہ میری باتوں کا تم برا مان گئیں۔" میں نے بات چھیڑتے ہوئے کہا۔

"میرے ملامتے کا افسوس ہے اپنی غلطی اب بھی نہیں مانو گے۔" وہ لیٹے لیٹے میری طرف پہلو بدل کر بولی۔

"غلطی تمہاری ہے۔ تم کو عزالدین کے ساتھ اپنا موازنہ نہیں کرنا چاہیے۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "اسے درمیان میں لائے بغیر ہم دو دوستوں کی طرح ایک دوسرے سے مل سکتے ہیں۔"

"غنیمت ہے کہ تم نے مجھے دوست تو سمجھا۔ یہ بتاؤ کہ تمہاری طبیعت اب کیسی ہے؟" وہ اچانک ہی تر و تازہ انداز میں بستر پر اٹھ کر بیٹھ گئی۔

"طبیعت ٹھیک ہے لیکن نقاہت محسوس کر رہا ہوں۔" میں نے انکساری کے ساتھ کہا "شاید ایک دو روز تک مجھے بستر پر ہی دراز رہنا پڑے۔" پھر اصل مدعا کی طرف آتے ہوئے اچانک کہا۔ مجھے خیال آیا کہ میں کوئی بے سروسامان خانہ بدوش نہیں تھا بلکہ اسی شہر میں میری فیکٹری کے ساتھ میرا مکان بھی تھا۔ آخری ایام میں شی کے سرکردہ مقامی لوگوں نے تنظیم کے خلاف میرے عزائم سے واقف ہونے کے بعد نہ صرف مجھے ہر طرف سے گھیرنے کی کوششیں شروع کر دی تھیں بلکہ میرے ان ٹھکانوں کو بھی آگ لگا دی تھی۔ یہ دانش مندی یہی تھی کہ فیکٹری اور اثاثے کے ساتھ ہی گھر کا بھی بیمہ کرایا ہوا تھا لیکن ان دنوں حالات اس قدر مخدوش ہو چکے تھے کہ اپنی جان کے خوف کے باعث میں اپنے دعوے کے لیے سامنے آنے کی جرأت نہ کر سکا اور سارے معاملات میں اپنے ایک قابل اعتماد ملازم کو مختار نامہ دے کر خود بدستور روپوش رہا اور اسی دوران میں مجھے ملک سے باہر جانا پڑ گیا۔

پاکستان چھوڑنے کے بعد واقعات اتنی تیزی کے ساتھ میرے گرد اپنا جال بنتے چلے گئے کہ میں اپنے خوشگوار ماضی کو یکسر بھول کر بیٹھا۔ نہ پاکستان سے میرا کوئی رابطہ رہا نہ کسی اور ذریعے سے مجھے کوئی خبر ملی۔ شب و روز کے ہولناک معرکوں میں میں نے پوری طرح کسی خانہ بدوش ہی کا روپ دھار لیا اور ان واقعات میں اس بری طرح ملوث ہوا کہ مجھے یہ تک یاد نہ رہا کہ پاکستان میں میرے بھی کچھ اثاثے تھے جن کے سہارے میں دوبارہ باعزت زندگی کی ابتدا کر سکتا تھا۔

"میری فیکٹری وغیرہ کے بارے میں کچھ معلوم ہے تمہیں؟" میں

نے چند ثانیوں کے توقف کے بعد اس سے سوال کیا۔

"تم نے اپنی طویل غیر حاضری سے بہت بڑے بڑے نقصانات اٹھائے ہیں۔" وہ ہمدردانہ لہجے میں بولی۔ "ان دنوں جہانگیر کو کوئی ایسی بڑی مجبوری درپیش تھی کہ تم سے ہمدردی اور دوستی کے باوجود وہ یہاں تمہارے مفادات کی دیکھ بھال نہ کر سکا۔ تمہارے لیے اب پاکستان میں شاید ایک تنکا بھی ایسا نہ رہا ہو جس پر تم اپنی ملکیت کا دعویٰ کر سکو۔"

"کیا کہہ رہی ہو تم؟" میں نے بے یقینی کے ساتھ سوال کیا۔ "میری فیکٹری، میرا مکان، ان سب کا کیا ہوا؟ میں ان کا بلا شرکت غیرے مالک تھا۔ بینکوں میں میرا کافی سرمایہ جمع تھا۔"

"تفصیل تمہیں جہانگیر ہی بتا سکیں گے۔ انھوں نے مجھے بس اتنا بتایا تھا کہ تم دیدہ و دانستہ کچھ ایسے لوگوں کی خون آشام دشمنی مول لے بیٹھے تھے جن کے ہاتھ بہت لمبے تھے اور وہ اپنی مرضی کا ہر کام کر گزرنے کے وسائل رکھتے تھے۔ تمہارے ملک سے چلے جانے کے بعد انھوں نے سراغ لگا لیا کہ تم اپنے سارے مالی مفادات کسی ملازم کو سونپ گئے ہو۔ انھوں نے اسے اغوا کرا لیا، لالچ دیے، تشدد بھی کیا اور آخرکار کچھ ہی دنوں میں تمہارے اس کارندے نے مکان کے ساتھ فیکٹری بھی فروخت کر دی، بینکوں سے ساری رقمیں نکلوائیں اور پھر وہ لاپتا ہو گیا۔ اس کے بارے میں تمہارے دوسرے عزیزوں کا خیال تھا کہ اس کی نیت میں فتور آ گیا اور وہ رقم سمیٹ کر اپنی بیوی اور اکلوتے بچے سمیت ملک سے بھاگ گیا تاکہ تم واپس لوٹ کر اس سے نقصانات کا مطالبہ نہ کر سکو مگر جہانگیر کو پورا یقین ہے کہ تمہارے دشمنوں نے پہلے اسے سنہرا باغ دکھا کر اس کے ہاتھوں تمہیں دیوالیہ کرایا، پھر کسی خفیہ سازش کے ذریعے اس سے سب کچھ چھین کر اسے بیوی اور بچے سمیت سفاکی سے موت کے گھاٹ اتار دیا تاکہ وہ راز ہمیشہ کے لیے یوں ہی دفن ہو جائے۔"

قسمت کے ہیر پھیر کی وہ کہانی میرے لیے ناقابل یقین تھی۔ میں حیرت سے منہ کھولے سلمیٰ کی کہانی سنتا رہا۔ ان لوگوں نے مجھے ہر طرف سے بے دست و پا کرنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی تھی۔ جن دنوں میں نے تنظیم سے بغاوت کی، جہانگیر درپردہ میرا ساتھ دینے کے باوجود بظاہر شکی کا وفادار تھا اس لیے میری مالی تباہی کے بارے میں اس کی لاعلمی بے بنیاد نہیں ہو سکتی تھی۔ وہ پورا واقعہ یقیناً اسی طرح پیش آیا ہو گا جس طرح جہانگیر نے سلمیٰ کو بتایا تھا۔ میری اس لڑائی کی بھینٹ میرا بدنصیب منیجر اپنے کنبے سمیت قربانی کا بکرا بن گیا تھا۔ اپنے ملازموں کے نقصان سے زیادہ مجھے اس بے چارے کے دردناک انجام پر صدمہ ہوا تھا۔

"یہ بہت برا ہوا۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ وہ لوگ انتقام کی آگ میں اس حد تک اندھے ہو جائیں گے۔" میں نے متاسفانہ لہجے میں کہا۔ "اصل بات جہانگیر سے ہی معلوم ہو سکے گی۔"

"واقعی بہت برا ہوا۔ اب تمھیں زندہ رہنے کے لیے از سر نو جد و جہد کرنی پڑے گی۔"

"زندہ رہا تو جد و جہد بھی کر لوں گا۔ مجھے اپنے مالی نقصانات کا اتنا غم نہیں جتنا دکھ ان تینوں کی موت کا ہے۔ مجھے اس پر اندھا اعتماد تھا۔ مجھے یقین ہے کہ لاکھوں تو کیا کروڑوں پر بھی اس کی نیت متزلزل نہیں ہو سکتی تھی۔"

"آخر وہ کون لوگ ہیں جن سے تمھاری دشمنی چل رہی ہے؟" اس کا لہجہ متجسس ہو گیا۔

"کاروباری حریف ہیں۔" میں نے اسے ٹالنا چاہا۔

"کاروبار میں ایسی خونریز دشمنیاں تو میں نے کبھی نہیں سنیں۔ میرا بھی پورا میکا کاروبار کرتا ہے۔ شاید تم مجھ سے کچھ چھپانے کی کوشش کر رہے ہو۔ سیدھے سادے کاموں میں دشمنی اس حد تک نہیں بڑھتی۔"

"مقابلہ کم ظرفوں سے ہو تو ایسے بھی بڑے واقعات پیش آ جاتے ہیں..."

"میں ننھی سی نادان بچی نہیں ہوں۔" وہ میری بات کاٹ کر بولی۔ "تم نہیں بتانا چاہتے تو نہ بتاؤ مگر میں بھی عقل رکھتی ہوں۔ تمہاری اور جہانگیر کی گہری دوستی ہے اس لیے تم دونوں کے مسائل میں بھی خاصی مشابہت نظر آتی ہے۔ اب تو ہمارا شکوک ہے کہ جہانگیر تو دوسری فیکٹری خریدنے کے بعد کافی عرصے سے معمول کی زندگی گزار رہے ہیں ورنہ تمہارے جانے تک ان کی ساری سرگرمیاں مشکوک اور پُراسرار تھیں۔ وہ فون پر چوروں کی طرح سرگوشیوں میں کسی سے مختصر باتیں کرتے تھے۔ کال آ جاتی تو آدھی رات کو بستر چھوڑ کر چل دیتے۔ بھلا وہ بھی کاروبار کیا کرتے تھے۔ دنیا میں ایسا کون سا کاروبار ہے جو رات بھر چلتا رہتا ہے؟ پھر آخر میں تو وہ اپنے سائے سے بھی خوفزدہ رہنے لگے تھے۔ کبھی بلٹ پروف کار خریدی جا رہی ہے، کبھی گھر میں دن رات خونخوار کتے کھلے رکھے جاتے تھے اور کبھی گھر کی چار دیواری کو قلعے کی فصیل بنا کر اسے نشانہ بنانے کو دن رات جو کیمرا لگا کر پہرا ہوا کیا جاتا تھا۔ اگر یہ سب کاروبار ہی کے سلسلے میں تھا تو مجھے کہنا پڑے گا کہ تم دونوں مل کر کوئی ناجائز اور غیر قانونی کاروبار کر رہے تھے۔"

اس کی چمکتی ہوئی نگاہیں میرے چہرے پر مرکوز تھیں۔ اس کے استدلال کا وزن گھٹانے کے لیے میں ہنس پڑا۔ "تم تو واقعی بہت سمجھدار ہو گئی ہو۔ اب آنکھیں موند کر کوئی منتر پڑھو اور یہ بھی بتا دو کہ ہم کون سا کاروبار کر رہے تھے؟"

"ایک کیا پچاس دھندے ہو سکتے ہیں۔" وہ طنزیہ لہجے میں

بول پڑا۔ "سگریٹ سے لے کر چرس، شراب اور ہیروئن تک سارے ہی
کالے دھندے شیخ تیمور، تم دونوں کیا کرتے تھے؟ ایسے غیر قانونی کالا
کر کاروبار کرنا بھی کسی شریف کاروباری برادری کی ہتک سمجھتی چلا۔
"یہ تو سراسر چوری اور ڈکیتی کے برابر بلکہ اس سے بھی برے کام ہیں"
تمنا نے اس کی رائے اپنی جگہ درست رہی ہو مگر وہ ایک خاندانی
عورت تھی اور اپنے خاندانی پس منظر کی وجہ سے اپنے بزرگوں کے
آبائی پیشے کا دفاع کر رہی تھی۔ میرا دل چاہا کہ اسے ان شریف کاروباری
لوگوں کے بارے میں بتاؤں جو شرافت کا لبادہ اوڑھ کر تو توں کی آبرو
اچھالتے ہیں۔ مال اصل چوری کرتے ہیں یا سمگلنگ کی سرپرستی کرتے ہیں یا
ملاوٹ اور جعل سازی کو فروغ دیتے ہیں لیکن میں خاموش رہا تھا۔
اول تو میرا وہ اس خود داغ دار تھا، دوم میرا کاروباری برادری میں
سب ہی لوگ ایسے نہیں تھے۔ ان کی برادری کے نیک ناموں کے
طفیل بدناموں کے گناہ بھی معاف کیے جا سکتے تھے۔

"دراصل تم ساری دنیا کو اپنے میکے کی ترازو میں تولنے کی عادی
ہو گئی ہو جب کہ سسرال کا پیمانہ الگ ہوتا ہے۔ ہم دونوں اسی طرح
قسم کے کاروبار کرتے رہے ہیں جو تمہاری سمجھ میں نہیں آ سکیں گے"
میں نے اس سنگین موضوع کو مذاق میں ٹالتے ہوئے کہا۔

"مجھے تو حیرت ہے کہ پاکستان آ کر اپنے گھر بار اور فیکٹری کی
خبر لینے کے بجائے تم آتے ہی ان سے ہوٹل میں کیوں فون کرنے پہنچے
اس وقت بھی یہ ذکر سرسری طور پر نکل آیا اور تمہاری نظروں میں
ان چیزوں کی کوئی اہمیت ہی نہیں ہے۔ تمہاری جگہ کوئی اور ہوتا تو
مجھ جیسی بے وفا کی خبر شاید برداشت کر جاتا لیکن اتنے بڑے
مال و جگہ پر اسے ضرور دل کا دورہ پڑ جاتا۔"

وہ مجھ سے بڑھ کر تھی۔ میرے مسلسل لاپروائی سے انکار دینا فروکش
ہو گیا تھا اور ان نازک لمحات میں مجھے ایک نادر ترکیب سوجھ
گئی "دورہ تمہیں پڑے گا جس کا نقصان ہوا ہو۔ میرا کیا بگڑا ہے؟"
میں نے خوش دلی کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا۔

"تمہیں دل کا دورہ تو نہیں پڑا لیکن اب اس صدمے سے
تمہارا دماغ ضرور چل گیا ہے" وہ مجھے گھورتے ہوئے بولی۔ "تن
کے کپڑوں اور تھوڑی بہت رقم کے علاوہ تمہارے پاس اب بچا کیا
ہے جس پر اتنا خوش ہو رہے ہو؟"

"میں تم سے مذاق کر رہا تھا" میں نے سنجیدگی اختیار کرتے
ہوئے کہا۔ "جہانگیر بے چارہ محض اس وجہ سے میرے نقصانات
کی فکر میں دبلا ہوتا رہا کہ میرا اس سے رابطہ قائم نہیں ہو سکا ورنہ
یہاں جو کچھ ہوتا رہا اس میں سو فیصد میری ہدایات کا دخل تھا۔ اگر
میں یہاں سے بروقت اپنے اثاثے نہ سمیٹتا تو میرے دشمن واقعی
سب کچھ مٹی میں ملا دیتے۔"

"پھر تمہارا فیصلہ کہاں ہے؟ اس کی بیوی اپنے نیچے سب
کہاں گئی؟ تمہاری رقم کہاں ہے؟" اس نے بے یقینی کے ساتھ
یکے بعد دیگرے کئی سوال کر ڈالے۔ میری نئی قلابازی اس کے لیے
ناقابل فہم ثابت ہوئی تھی۔

"تمہاری بیوی اور بچے کے ساتھ فرانس میں عیش کرنا چاہتا"
میں نے دشمنوں کے ساتھ خوشگوار لہجے میں وہ سفید جھوٹ بولا اور
"رقم میرے پاس ڈالروں کی صورت میں موجود ہے۔"

اس کی آنکھیں حیرت سے پیشانی پر جا چڑھیں۔ "میری کچھ سمجھ
میں نہیں آ رہا۔ اس کا مطلب تو یہ ہوا کہ تم نے جہانگیر سے پوری
رقم ایمانداری کے ساتھ تمہیں باہر پہنچا دی اور تم اسے کندھے پر
لادے گھر گھر گھومتے رہے ہو؟"

"کندھے پر لادنے کے علاوہ باقی
بات درست ہے۔ وہ رقم پاکستان سے غیر قانونی طور پر باہر گئی
تھی۔ وہاں بہت سے بینک ایسے ہیں جو صرف رقم دیکھتے ہیں، اس
کے حاصل کرنے کا ذریعہ نہیں دریافت کرتے۔ میں نے رقم ایسے
ہی ایک بینک میں جمع کرا دی۔ میرا ارادہ تھا کہ اپنے دشمنوں کی دسترس
سے دور رہ کر بقیہ زندگی باہر ہی گزاروں گا لیکن جہانگیر سے غزالہ
کے بارے میں اطلاع ملنے کے بعد میں نے اپنا ارادہ بدل دیا۔ اپنا
وطن اپنا ہی ہوتا ہے۔ یہاں کی تنگی ترشی میں بھی باہر کی عیاشیوں سے
زیادہ مزہ ہے۔ اس لیے میں آتے ہوئے اپنا تمام سرمایہ ڈالروں کی
شکل میں واپس لے آیا ہوں۔"

"اب وہ رقم کہاں ہے؟" اس کے لہجے میں بے یقینی بدستور
برقرار تھی۔

"ہوٹل کے کمرے میں" میں نے ڈرامے کی تکمیل پر دل ہی دل
میں اطمینان کا گہرا سانس لیتے ہوئے کہا۔ "وہ رقم میں غیر قانونی طور پر
ملک میں لایا ہوں اس لیے اسے براہ راست کسی بینک میں نہیں ڈال
سکتا۔ جہانگیر آئے گا تو اس کے مشورے سے کوئی ذریعہ نکالوں گا۔ تب تک
وقت یہ رقم تم امانت کے طور پر اپنے پاس رکھ لو۔"

"تم مذاق تو نہیں کر رہے؟" اس نے حیرت سے سوال کیا۔

"تم رضامندی ظاہر کرو تو میں ابھی ہوٹل فون کر کے رقم کا بیگ
یہیں منگوائے لیتا ہوں؟"

"مجھے کیا اعتراض ہو سکتا ہے۔ تھیلا اسی طرح تجوری میں ڈال
دوں گی۔"

ایک صورت یہ بھی ہو سکتی تھی کہ میں سلمیٰ کے ساتھ ہوٹل
جا کر اسی کی کار میں گن لوٹ کی فروخت سے حاصل کی ہوئی رقم لے آتا
لیکن اس کی حفاظت میرے لیے ایک مسئلہ بنی ہوئی تھی لیکن فون کر کے
سلطان شاہ کو بلا لینا زیادہ مناسب تھا۔

سلمیٰ کی زبانی اپنے اثاثوں کی تباہی کی داستان سننے کے بعد میرے لیے اس رقم کی اہمیت یک بیک بڑھ گئی تھی۔ غنیمت یہ تھا کہ اس رقم کے بارے میں ایک من گھڑت کہانی سنا کر میں نے اسے مطمئن کر دیا تھا ورنہ وہ اس بارے میں مجھ پر اس قدر سوالات کی بوچھاڑ کرتی رہتی کہ میں سر پیٹتا ہوا اس کے گھر سے چلا جاتا۔
میں نے سلمیٰ کی خواب گاہ سے ہی ہوٹل فون کر کے سلطان شاہ کو تھیلے سمیت جہانگیر کے گھر پہنچنے کی ہدایت کی تو وہ کچھ حیران سا ہو گیا۔
"کیا اسے ٹھکانے لگانے کا کوئی بندوبست ہو گیا ہے؟" اس نے پوچھا تھا۔
"ہاں! یہ تھیلی ہماری آزادی کی راہ میں رکاوٹ بنا ہوا ہے۔ تم فوراً یہاں آؤ!" میں نے اسے تاکید کرتے ہوئے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا اور سلمیٰ کی طرف مڑ کر بولا۔ "آؤ ڈرائنگ روم میں چلیں۔ اس کا وہیں انتظار کرنا مناسب رہے گا... پورے گھر میں ابھی تک مجھے کوئی دوسرا متنفس نظر نہیں آیا۔ کیا کوئی ملازم نہیں ہے یہاں؟"
"پورے سات ملازموں کی فوج پل رہی ہے یہاں۔" وہ میرا ہاتھ تھام کر بستر سے اٹھتے ہوئے بولی۔ "مگر وہ سب پیچھے رہتے ہیں۔ ایک ملازمہ صبح اندر آتی ہے اور پورے گھر کی صفائی کر کے میرے بیدار ہونے سے پہلے باہر چلی جاتی ہے۔ دوسری رات کو دن بھر کے گندے برتن دھونے آتی ہے۔ ان کے علاوہ دو چوکیدار، ایک مالی اور ایک ڈرائیور بھی یہیں رہتا ہے مگر انہیں گھر میں چلتے ہوئے مجھے الجھن ہوتی ہے۔ ویسے بھی اکیلی رہتے رہتے میں بیزار ہو گئی ہوں۔ خود کو مصروف رکھنے اور وقت گزارنے کے لیے کھانے پکانے کے سارے کام خود کرتی ہوں... اسی لیے تو کہہ رہی ہوں کہ تم بھی ہوٹل سے یہیں آ جاؤ۔ دونوں کا ہی وقت اچھا گزرے گا... میرے پکائے ہوئے کھانے اور چپاتیاں جہانگیر کو بہت مرغوب تھیں۔" اس کا لہجہ بڑھاوا دینے والا تھا جیسے جہانگیر کی پسندیدگی کا اظہار کر کے مجھے اپنا فیصلہ بدلنے پر اکسا رہی ہو۔
"چند روز بعد شاید ایسا ممکن ہو سکے... سلطان شاہ کے ساتھ مشکل ہے۔"
"تم بلاوجہ اسے دوست دوست کیے جا رہے ہو۔ مجھے یاد پڑتا ہے کہ سلطان شاہ تو شاید ملازم تھا نا؟"
"بعض ملازم اس قدر وفادار اور جاں نثار ہوتے ہیں کہ دوستوں سے بھی زیادہ عزیز ہو جاتے ہیں۔ اس کے سامنے کوئی ایسی بات نہ کہہ دینا وہ برا مان جائے گا....!"
"چاہو تو اسے یہیں رکھ سکتے ہو۔" وہ میری بات سنی ان سنی کر کے بولی۔ "میں اس کے لیے کوئی سرونٹ کوارٹر خالی کرا دوں گی۔"
"میں ہمیشہ اسے اپنے ساتھ رکھتا ہوں۔" میں نے ملامت آمیز لہجے میں کہا۔ "اس کے ساتھ مجھے بھی سرونٹ کوارٹر میں رہنا ہوگا۔"
وہ موضوع وہیں ختم ہو گیا کیونکہ ہم آہستہ آہستہ چلتے چلتے ڈرائنگ روم میں داخل ہو چکے تھے جہاں صفائی کرنے والی ملازمہ سلمیٰ کی ہدایت پر قالین پر سے گلاس کے ٹوٹے ہوئے ٹکڑے سمیٹ رہی تھی۔
ملازمہ خوش شکل اور با سلیقہ تھی۔ سلمیٰ کو دیکھتے ہی اس کی آنکھوں سے سراسیمگی جھلکنے لگی اور ریشمی قالین پر جھکی انداز میں تیز تیز چلنے لگے۔ شاید سلمیٰ اپنے ملازمین کے ساتھ کوئی نرمی برتنے کی عادی نہیں تھی۔ غنیمت یہ ہوا کہ اس نے ملازمہ کو گھورنے کے باوجود میرے سامنے کچھ نہیں کہا اور چند منٹ بعد ہی وہاں پھر تخلیہ ہو گیا۔
سلمیٰ نے انٹرکام پر چوکیدار کو سلطان شاہ کے بارے میں ہدایت دے دی تھی اس لیے ہم دونوں آرام سے بیٹھے باتیں کرتے رہے۔ اس دوران میں میں نے اسے یہ بھی بتا دیا کہ اپنے دشمنوں کے خطرے کی وجہ سے ان دنوں میں اطالوی نژاد پیٹر ولک بنا ہوا تھا اور شہر کے حالات کا جائزہ لیے بغیر اپنی اصل شناخت ظاہر نہیں کرنی چاہتا تھا۔ اس لیے وہ مجھے کسی تیسرے کے سامنے میرے اصل نام سے مخاطب نہ کرے۔ میں نے اسے تاکید کی تھی کہ جہانگیر کو بھی اس احتیاط سے آگاہ کر دے تاکہ اس کی لاعلمی میرے لیے کوئی خطرہ پیدا نہ کر سکے۔
سلطان شاہ کے آنے کی اطلاع ملتے ہی سلمیٰ اندر چلی گئی اور سلطان شاہ بیگ شانے سے لٹکائے ہوئے چوکیدار کے ساتھ ڈرائنگ روم میں آ گیا۔ مجھے دیکھتے ہی اس کے چہرے پر حیرت کے آثار پھیل گئے۔
"یہ تمہیں کیا ہوا؟ صبح تو بالکل تر و تازہ تھے۔ اس وقت چہرہ زرد پڑا ہوا ہے اور آنکھوں سے نقاہت جھانک رہی ہے۔" اس نے رقم کا تھیلا میرے قدموں میں ڈالتے ہوئے سوال کیا۔
"طبیعت بگڑ گئی تھی۔ اب ٹھیک ہوں۔" میں نے سرسری لہجے میں کہا۔ "ذرا گن کر تو دیکھو تھیلے میں اب کتنی رقم باقی رہ گئی ہے؟"
اس نے گڈیاں گننی شروع کر دیں۔ ان ہی میں پستول بھی موجود تھا جو میں نے اٹھا کر سلطان شاہ کی جیب میں ڈال دیا۔ اپنی ضروریات کے لیے دو ہزار ڈالر نکال کر علیحدہ کی ہوئی رقم دوبارہ تھیلے میں ڈالی اور زپ بند کر دی۔
سلمیٰ کے مزاج کے پیش نظر میں نے اسے سلطان شاہ کے سامنے آنے سے منع کیا تھا لیکن جب میں بیگ اندر لے جانے کے لیے اٹھنے لگا تو وہ ٹرے میں اسکواش کا ایک گلاس لیے واپس آئی اور میں دانت پیستے ہوئے دوبارہ اپنی نشست میں دھنس گیا۔ سلطان شاہ نے اٹھ کر ادب اور احترام کے ساتھ سلمیٰ کے ہاتھ سے اسکواش کا گلاس لیتے ہوئے اسے سلام کیا اور وہ کوئی

جواب دیے بغیر صوفے پر آ بیٹھی۔ "تو تم ہو سلطان شاہ!" چند ثانیوں تک اس کا جائزہ لینے کے بعد سلمیٰ بولی۔ "ذکی تو تمہیں اپنی ذات سے زیادہ عزیز رکھتا ہے ورنہ اس شخص کو کسی کی بھی پروا نہیں ہوتی۔"

سلطان شاہ خاصا ذہین نوجوان تھا۔ فوراً ہی بات کی تہہ میں چھپے ہوئے طنز کو سمجھ گیا۔ اس کا چہرہ اور کان کی لویں سرخ ہو گئیں پھر وہ دھیمی آواز میں بولا۔ "انھیں کسی کی پروا کرنے کی ضرورت بھی کیا ہے جب ان کی ذات میں تو اتنی کشش ہے کہ بہتیرے لوگ ہر وقت پروانوں کی طرح ان کے گرد منڈلاتے رہتے ہیں۔"

اس نے سلمیٰ کو اسی کے انداز میں جواب دیا تھا۔ بہ ظاہر میری تعریف کی گئی تھی لیکن ان فقروں میں سلمیٰ کے لیے طنز بھی پنہاں تھا جسے وہ بھی نظرانداز نہ کر سکی اور اس کے زبان کھولنے سے پہلے ہی مجھے گفتگو میں دخل اندازی کرنی پڑ گئی۔

"آپس کی شاعری میں مجھے تو نہ رگیدو۔" میں نے ہنستے ہوئے ان دونوں سے کہا۔ "اس بات کے لیے صرف اتنا کافی ہے کہ تم دونوں کا باقاعدہ تعارف ہو گیا۔ یہ بیت بازی بعد میں ہوتی رہے گی۔ اس وقت ہمیں چلنا چاہیے۔"

میں نے تھیلا سلمیٰ کے حوالے کیا تو اس کو تالے کی فکر ہوئی پھر اس نے رقم کے بارے میں استفسار کیا مگر میں نے بے پروائی کے ساتھ اسے بیگ تجوری میں ڈال دینے کا مشورہ دیا اور وہ متردد انداز میں اندر چلی گئی۔

وہ دوبارہ واپس آئی تو میں روانگی کی نیت سے اٹھ کھڑا ہوا۔

"اتنی ہی جلدی ہے تو سلطان کو ڈرائیور کے ساتھ جانے دو، تمہیں میں خود چھوڑ آؤں گی۔" سلمیٰ نے سلطان شاہ کو نظرانداز کرتے ہوئے کہا لیکن میں نے شکریے کے ساتھ اسے ٹال دیا۔ میں سمجھ رہا تھا کہ اس کی وہ پیشکش صرف سلطان شاہ کو جلانے کے لیے تھی ورنہ یہ بات پہلے ہی طے ہو چکی تھی کہ ہم دونوں کو ڈرائیور کے ساتھ واپس جانا تھا۔

سلمیٰ برآمدے تک ہمارے ساتھ آئی پھر ہم اسے الوداع کہہ کر وہاں سے روانہ ہو گئے۔

☆☆☆

سلطان شاہ راستے بھر سلمیٰ کے ڈرائیور کی موجودگی کی وجہ سے خاموش رہا لیکن وہ جن نظروں سے بار بار میرا جائزہ لے رہا تھا ان سے پتا چل رہا تھا کہ وہ میری کسی تاویل سے مطمئن نہیں ہوا تھا۔ اسی لیے میں ذہنی طور پر خود کو اس کی بازپرس کے لیے تیار کرنے لگا جس کا آغاز کمرے میں داخل ہوتے ہی ہو سکتا تھا۔

"تمہاری چال تک بگڑی ہوئی ہے اور تم کہہ رہے ہو کہ تمہیں کچھ نہیں ہوا!" اس نے پہلے تو شکوے سے ہٹ والی رازداری کی طرف جاتے ہوئے جھجکتے ہوئے لہجے میں کہا۔ "ایسی کیا طبیعت بگڑ گئی تھی کہ ابھی تک اس کے اثرات سے نہیں سنبھل سکے ہو؟"

"کچھ نہیں، تمہیں وہم ہو رہا ہے۔ ایک نیٹ پیگ جلدی جلدی معدے میں اتار لیا تھا جس کے نتیجے میں سارا کھایا پیا باہر آ گیا تھا۔ تھوڑی دیر میں طبیعت پوری طرح سنبھل جائے گی۔"

"میں شرط لگا سکتا ہوں کہ تم جھوٹ بول رہے ہو۔ سچے ہو تو میرے ساتھ سوئمنگ پول کے گرد دوڑ لگا کر ایک پورا چکر لگا کر دکھاؤ۔ مجھے نظر آ رہا ہے کہ تم اس وقت چند قدم بھی نہ دوڑ سکو گے اور فوراً گر جاؤ گے۔"

"چلو تم ہی سچے ہو پہلے کمرے میں پہنچو پھر باتیں ہوتی رہیں گی۔"

کمرے میں پہنچنے کے بعد مجھے شدید تکان کا احساس ہونے لگا اور میں بستر پر بے سدھ ہو کر گر گیا۔ چند قدموں پر مشتمل وہ فاصلہ میرے لیے ناقابل برداشت ثابت ہوا تھا۔ میرے دل کی دھڑکنیں بے ہنگم ہو چکی تھیں اور پیشانی پر پسینے کی سرد بوندوں کے ابھرنے کا احساس ہو رہا تھا۔ اس وقت مجھے وہم ہوا کہ شاید سلمیٰ کا اندازہ درست ہی تھا۔ غزالہ کے بارے میں اس کی [illegible] سن کر مجھ پر شاید ہلکا سا دل کا دورہ پڑا تھا جس کے بعد مجھے کم از کم چار چھ گھنٹوں تک چلنے پھرنے سے گریز کر کے بستر پر آرام کرنا چاہیے تھا۔

سلطان شاہ اپنی طبع کے مطابق میری تیمارداری میں مصروف ہو گیا۔ اس نے مجھ سے ڈاکٹر کو طلب کرنے کی اجازت چاہی مگر میں نے ہاتھ کے اشارے سے اسے منع کر دیا اور پھر میرا ذہن تیزی کے ساتھ گہرا اور دھندلکے میں ڈوبتا چلا گیا۔

کافی دیر بعد مجھے دوبارہ ہوش آیا تو سلطان شاہ کے ساتھ ہی ایک جواں سال ڈاکٹر بھی موجود تھا۔ میرے ہوش میں آنے کے بعد وہ مزید چند منٹ وہاں رکا، مجھ سے باتیں کیں پھر واپس چلا گیا۔ دوران گفتگو پتا چلا کہ اسے سلطان شاہ نے روم سروس کی معرفت طلب کیا تھا۔ اس نے مجھے دو انجکشن لگائے تھے اور چند دوائیں تجویز کر کے چلا گیا تھا۔ سلطان شاہ اس سے مشورہ کر کے مجھے امراض قلب کے قومی ادارے میں لے جانا چاہتا تھا لیکن ڈاکٹر نے اس کی ضرورت نہیں سمجھی تھی۔

میں ہوش میں ضرور آ گیا تھا لیکن میرا ذہن بہت بوجھل ہو رہا تھا اس لیے میں شام تک یوں ہی بستر پر پڑا رہا۔ اس دوران میں سلطان شاہ نے مجھے سگریٹ کو ہاتھ تک نہ لگانے دیا کیونکہ ڈاکٹر نے اس سے منع کیا تھا۔

مجھے اپنے اوپر جھنجھلاہٹ ہو رہی تھی کہ محض سلمیٰ کے الفاظ

یہ میری حالت کیوں بگڑ کر رہ گئی تھی۔ اس کے پیدا کیے ہوئے
وہم سے نجات حاصل کرنے کے لیے میں جلد از جلد عزرا کو تلاش
کر کے اس تک رسائی حاصل کرنا چاہتا تھا تاکہ حقیقت کا علم
ہو سکے لیکن ڈاکٹر نے دو تین دن تک آرام کرنے کا مشورہ دیا
تھا اور میں خود بھی محسوس کر رہا تھا کہ فوری طور پہ بھاگ دوڑ کی کوشش
کی تو شہر کی کسی بھری پُری سڑک پہ لوگوں کے لیے تماشا بن سکتا تھا
دوسری طرف سلطان شاہ کو پوری طرح اعتماد میں لینے میں میری
ظاہری طرح حائل تھی۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ اپنی زبان
سے عزرا کے بارے میں ماضی کے کہے ہوئے الفاظ کسی اور کے
سامنے دہراؤں۔

جب شام ڈھلنے لگی اور کھڑکیوں سے باہر اندھیرا پھیلنے لگا
تو میں نے سلطان کو پوری بات بتائے بغیر اس سے کام لینے کا
فیصلہ کر لیا۔ اس وقت مجھے خود پہ حیرت ہوئی کہ اتنی آسان سی
بات اس سے پہلے میرے ذہن میں کیوں نہیں آ سکی تھی۔

"تم نے میری بازیگری کے بارے میں اپنی بازیگری کا سلسلہ
کیوں ترک کر دیا؟" میں نے سوچ سمجھ کر اس سے گفتگو کا آغاز کیا۔

"اگر تم کوئی بات چھپانا ہی چاہتے ہو تو بلاوجہ کریدنے سے
کیا فائدہ!" وہ پھیکی ہنسی کے ساتھ بولا۔

"اب شاید تو بستر پہ دراز ہو گیا ہوں۔ تمھیں میرا ایک کام
کرنا ہو گا۔"

"مجھے معلوم ہے۔ تم کل صبح سے عزرا بھابی کی تلاش کی مہم کا
آغاز کرو گے۔"

اس کی بات سن کر میں چونک پڑا۔ "تمھیں کیسے معلوم ہوا
کہ میں کیا چاہتا ہوں؟"

"بڑی آسان سی بات ہے۔ تم فون پہ سلمٰی سے بات کرنے
کے بعد اسی لیے اس کے گھر گئے تھے کہ بھابی کے بارے میں وہ
اہم معلومات حاصل کر سکو جو وہ تمھیں فون پہ نہیں بتا رہی تھی اور
وہیں تمھاری طبیعت کسی وجہ سے بگڑ گئی۔ پاکستان آنے کے
بعد تم ہر قیمت پہ جلد از جلد عزرا بھابی سے ملنا چاہتے ہو جس کا
کہیں سے کوئی سراغ نہیں مل رہا۔ اب کسی نہ کسی کو تو اس کا کھوج
لگانا ہی ہو گا ورنہ تم یوں ہی ذہنی اذیت سے دوچار رہو گے۔"

"کیسی ذہنی اذیت؟" اس نے دوبارہ مجھے چونکنے
پہ مجبور کر دیا۔

"اس کا سیاسی جواب تو یہ ہو سکتا ہے کہ جب دو چاہنے
والے ایک دوسرے سے دور ہوں تو لازماً دونوں ہی ذہنی
اذیت سے دوچار رہتے ہیں مگر میں جھوٹ نہیں بولوں گا۔
بے ہوش ہونے کے بعد تم کئی بار بڑبڑائے تھے۔ پہلی مرتبہ تو
میں کچھ نہ سمجھ سکا مگر غور کرنے پہ بعد میں تمھارے الفاظ سمجھ
آ گئے۔ تم یہی تکرار کر رہے تھے کہ عزرا میری محبت [illegible]
کیسے بے وفائی نہیں کر سکتی۔ سلمٰی جھوٹی ہے [illegible] اب تم [illegible]
بتاؤ کہ اس کے بعد کیا باقی رہ جاتا ہے؟ میرے پاس [illegible]
خبر نہیں تھا اور میں نے اس سے مزید معلوم کر لیا کہ اس نے [illegible]
کی کون سی بے وفائی کی کہانی تم کو سنا کر یوں مفلوج کیا ہے۔"

"اچھا ہوا کہ تمھیں خود ہی معلوم ہو گیا۔" میں نے [illegible]
لیتے ہوئے کہا۔ "مجھ میں اتنی ہمت نہیں تھی کہ میں ایسی منحوس بات
اپنی زبان سے دہراتا۔ حقیقت جان لینے کے بعد تم [illegible]
کی تلاش میں کوئی کسر نہیں چھوڑو گے۔"

وہ غور سے میری طرف دیکھ رہا تھا۔ اس کے انداز سے
معلوم ہو رہا تھا کہ وہ کچھ کہنا چاہ رہا تھا لیکن زبان نہیں کھول
پا رہا تھا۔

"کہو، کہو! تم کیا کہنا چاہ رہے ہو؟ تم ہی سے تو کھل کر
دل کی بات کی جا سکتی ہے۔"

"آج تمھیں دیکھ کر مجھے محبت کی صحیح قوت کا [illegible]
ہے۔" وہ سر جھٹک کر حسرت کے ساتھ بولا۔ "تم [illegible]
دیکھا ہے نہ بھابی سے ملے ہو، لیکن اس کے بارے [illegible] چند
الفاظ نے تم جیسے ذہین اور طاقتور آدمی کو بستر پہ لٹا دیا [illegible]
کی کوئی محبوب ہستی واقعی بے وفائی کر بیٹھے تو کیا ہو [illegible]
ایک تو تمھاری طرح مضبوط اور سخت جان نہیں ہوتا۔"

"یہ بڑے نازک معاملات ہوتے ہیں۔" [illegible]
نے شرارت آلود مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "میرا [illegible]
سے سخت چیز کو کاٹ دیتا ہے مگر پھول کی پتی سے [illegible]
کٹ سکتا ہے..."

"ایسے بہتر ہے شعر فرینڈز سے آنے والے [illegible]
لکھے ہوتے ہیں مگر میں نے کبھی انھیں اہمیت نہیں دی [illegible]
وہ سادگی اور سنجیدگی کے ساتھ بولا۔ "لیکن تمھیں دیکھ کر اندازہ
ہو رہا ہے کہ شاعری خلا سے نہیں نازل ہوتی۔ [illegible]
اور مسائل کے بارے میں ہوتی ہے یہ اور بات ہے کہ [illegible]
لوگ ایسے مسائل سے دوچار ہوئے بغیر ہی زندگی گزار دیتے ہیں۔ [illegible]
شمار بھی ان ہی میں ہوتا ہے۔ اس لیے میں شاعری کو [illegible]
کی تشکیل یا دل بہلانے کا ذریعہ سمجھتا ہوں اور بس۔"

وہ بہت زیادہ تعلیم یافتہ نہیں تھا لیکن ذہین [illegible]
ضرور تھا۔ اس نے پتے کی بات کہی تھی کہ [illegible]
انسان اس دور میں دنیا سے آشنا ہوتے [illegible]
کیسے میں وہ عورت کے حوالے سے بات کر رہا تھا [illegible]

خیال تھا کہ دردِ دل کے لیے عورت کا موجود ہونا ناگزیر نہیں ہوتا۔ محبت تو کسی سے بھی ہو جاتی ہے یا کی جا سکتی ہے لیکن اس مشینی دور میں یہ دردِ دل عنقا ہی ہوتا جا رہا تھا۔

اس رات کا کھانا بھی ہم نے کمرے میں ہی کھایا۔ میں نے ڈٹ کر کھانا کھایا تھا جس میں شاید کوئی خواب آور دوا بھی تھی جس کے زیرِ اثر میں جلد ہی گہری نیند سو گیا۔

صبح ناشتے وغیرہ سے فارغ ہو کر سلطان شاہ نے سب سے پہلے اپنے کمرے کی بکنگ کینسل کرائی جسے وہ سرے سے استعمال ہی نہیں کر رہا تھا اور بلاوجہ کرائے کی رقم چڑھ رہی تھی۔ اس فضول خرچی کا ذکر کرنے پر اس نے مجھے بتایا کہ کراچی میں بس وہی رقم ہماری کل کائنات تھی جو ہم نے گن بوٹ فروخت کر کے حاصل کی تھی ورنہ بستی والوں نے شہر میں میرے سامنے لاشے خود ڈھونڈ کرا کے پیچھے تلاش کرنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی تھی۔ اس معاملے کی تفصیل میری طرح اس کے لیے بھی حیرت ناک ثابت ہوئی تھی۔ میرے مخبر کے بارے میں اس کی رائے بھی وہی تھی جو میری تھی کیونکہ ہم دونوں نے ہی شی کو اور اُس کے سفاک طریقِ کار کو قریب سے دیکھا تھا۔ وہ لوگ جب کسی جرم کے ارتکاب کا فیصلہ کر لیتے تھے تو اُس کے پیچھے ہر قیمت پر ہر شہادت بھی تلف کرنے کی منصوبہ بندی کر لیتے تھے خواہ اس کی زد میں مرد آنے والوں یا عورتیں با خبر ہوں ___ اور میرے مخبر کے معاملے میں تو مرد، عورت اور بچے تمام ہی شامل تھے اور ان بدنصیبوں کو اس طرح موت کے گھاٹ اتار دیا گیا تھا کہ ان کی باقیات کے بارے میں کسی کو کوئی اطلاع نہیں مل سکی تھی۔ حد تو یہ تھی کہ مخبر کے ماتحت خود اسی کو غائب اور وفات تصور کر رہے تھے۔

پھر میں نے اسے گن بوٹ والی رقم کے بارے میں وہ کہانی سنائی جو میں سلمیٰ کو سنا کر امانت داری پر آمادہ کر چکا تھا اور وہ میرے بروقت فیصلے کی داد دیے بغیر نہیں رہ سکا۔ پاکستان میں اپنی مالی بربادی کی داستان سن کر میں نے جس مہارت سے اپنے پاس موجود گن بوٹ والی رقم کو اپنے گمشدہ مفادات سے منسلک کیا تھا وہ ہر ایک کے بس کی بات نہ تھی۔ اس سے سب سے بڑا فائدہ یہ ہوا تھا کہ میں سلمیٰ کے بہت سے نامعقول اور ناگفتنی سوالات کا شکار ہونے سے بال بال بچ گیا تھا۔

اس مختصر بریفنگ کے بعد سلطان شاہ میرے اصرار پر غزالہ کی تلاش کی مہم پر روانہ ہو گیا جو انسانوں کے اس سمندر میں تنکے کو تلاش کرنے کے مترادف تھی لیکن میں نے اُسے یہ بتا دیا تھا کہ غزالہ کا کوئی بنیادی سراغ شاید اسی اسپتال سے مل سکے جہاں اس کا اکلوتا بھائی کامران زیرِ علاج تھا۔ وہاں سے ناکامی کی صورت میں اسے شہر میں گلی گلی گھوم کر ہی غزالہ کا سراغ لگانا پڑتا جو آسان کام ہرگز نہ ہوتا۔

سلطان شاہ کے چلے جانے کے بعد میں اس کمرے میں تنہا رہ گیا تھا۔ ڈاکٹر کی ہدایت اپنی جگہ پر تھی لیکن مجھ میں اتنی ہمت نہیں رہی تھی کہ بستر چھوڑ کر کہیں باہر جانے کا ارادہ کر سکوں۔ اس لیے میں نے جب پہلی بار روم سروس کے ویٹر کو طلب کیا تو چائے کی ٹرے لانے کے عوض اُسے پورے ایک ڈالر کی ٹپ دی تاکہ وہ خصوصی طور پر میری کال پر توجہ دے سکے۔

اپنی ڈیوٹی ختم کرنے تک وہ مجھ سے پانچ ڈالر کما چکا تھا جس کے نتیجے میں اُس نے چھٹی کرنے سے قبل اپنی جگہ آنے والے دوسرے ویٹر کو کمرے میں لا کر مجھ سے متعارف کرایا۔ حقیقت یہ ہے کہ اس دور میں اخلاق کے بجائے شاید اخلاق سے بھی زیادہ موثر بادشاہی زر کی ہوتی ہے۔ پیسہ خرچ کر کے دنیا کے ہر گوشے میں ہر آسائش خریدی جا سکتی ہے۔ بجز خالص محبت کے کیونکہ خالص محبت کا تعلق شفاف جذبوں سے ہوتا ہے جو پیسے کے بل پر خریدی جائے وہ کاروباری محبت ہوتی ہے جو پیسے کے حصول پر ختم ہو جاتی ہے یا ایک نئے سودے کی متقاضی ہوتی ہے۔

سلطان شاہ دوپہر کے قریب کسی تھکے ہارے گھوڑے کی طرح واپس آیا تو اُس کے چہرے پر اُداسی نے ڈیرے ڈالے ہوئے تھے۔

غزالہ کا بھائی کامران پوری طرح صحت یاب ہو کر کئی ہفتے قبل اسپتال سے رخصت ہو چکا تھا۔ میرے چلے جانے کے بعد اُس کے علاج کے اخراجات کسی گمنام محسن نے ادا کیے تھے۔ اس لیے اسپتال والے کچھ نہ بتا سکے کہ کامران رخصت ہو کر کہاں گیا ہوگا کیونکہ اس کے ملاقاتیوں کی فہرست میں بھی کوئی نام نہیں تھا جو اس بارے میں مددگار ثابت ہوتا۔

وہاں سے ناکام ہونے کے بعد سلطان شاہ نے اُس مکان کا رُخ کیا جہاں کرنل نواز نوبدی نے اپنے مختصر سے کنبے کے ساتھ اپنے آخری ایام بسر کیے تھے لیکن وہ کرائے کا مکان تھا اس لیے وہاں سے کوئی کارآمد بات معلوم نہ ہو سکی۔ غزالہ کے گھر میں خاصا مال و اسباب بھرا ہوا تھا۔ اس میں نقدی اور زیور بھی ضرور رہا ہوگا لیکن مالک مکان کو شکایت تھی کہ مرنے والے جوڑے کی تجہیز و تکفین کے اخراجات بھی اُسے پیشگی جمع کیے ہوئے کرائے میں سے ادا کرنے پڑے جو سالانہ معاہدے کی بقیہ مدت میں خود بخود اس کا حق بن جاتا۔ اموات مشتبہ تھیں اس لیے پولیس نے گھر کے سارے مال و اسباب کو نا وارث

قرار دیتے ہوئے اپنی تحویل میں لیتے ہوئے مکان کو سیل کر دیا تھا جو رشوت کی ادائیگی اور سفارشوں کے نتیجے میں دو ماہ بعد کھل سکی تھی۔

مالک مکان نے دو ٹوک انداز میں سلطان شاہ سے کہا تھا کہ مشتبہ انداز میں مرنے والے لوگوں کو کم از کم یہ احتیاط ضرور کرنی چاہیے کہ مرتے وقت وہ کرائے کے مکان کے بجائے کسی ذاتی جاگیر یا سرکاری سڑک پہ ہوں تاکہ ان کی مشتبہ موت کی صورت میں غیر متعلقہ فریقوں کو ذہنی کوفت، وقت کے ضیاع اور مالی نقصان سے دوچار نہ ہونا پڑے۔ اپنے دلائل سے وہ اتنا دکھی معلوم ہوتا تھا کہ سلطان شاہ اپنی شدید خواہش کے باوجود اسے یہ نہ بتا سکا کہ مرنے والوں کو خود اپنی موت کے وقت کا پیشگی علم ہو تو اسے یہ نظر رکھیں گے۔ زوار زیدی نے اگر خودکشی کی تھی تو وہ اس کی بیوی کی موت کا ایک جذباتی اور اضطراری ردعمل تھا جس میں اس کی کسی منصوبہ بندی کا کوئی دخل نہیں تھا۔

سلطان شاہ کی پچھلے دن کی وہ رپورٹ بہت حوصلہ شکن تھی۔ ہم دونوں ابھی اس بارے میں مایوسانہ انداز میں تبادلۂ خیال کر رہے ہوتے کھانا کھا رہے تھے کہ فون کی گھنٹی بجی اور آپریٹر کی آواز کے بعد ہی جہانگیر کی پُرجوش آواز سنائی دی۔

"ہیلو پیٹر! تم زندہ تو ہو نا؟" اس نے خوش دلی سے ساتھ پوچھا تھا۔ مجھے خوشی ہوئی کہ سلمٰی نے میرے نام کے بارے میں اسے ایک اہم احتیاط سے پوری طرح آگاہ کر دیا تھا۔

"زندہ ہوں مگر تمہاری بیوی نے مجھے مارنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی تھی۔" میں نے کہنا چاہا لیکن اس نے تیز لہجے میں فوراً ہی میری بات کاٹ دی۔

"وہ سب مجھے معلوم ہے۔ سلمٰی بتا چکی ہے کہ اس کا انکشاف سنتے ہی تم غبارے کی طرح ہاتھ سے نکل کر فرش پر ڈھیر ہو گئے تھے۔ لیکن گھر لوٹتے ہوئے تم ہوٹل میں کیوں جھک مار رہے ہو؟"

"میں اکیلا نہیں ہوں، میرا ایک دوست بھی میرے ساتھ ہے۔" میں نے وضاحت کی۔

"بکواس مت کرو!" اس کی پُرجوش غراہٹ سنائی دی۔ "سلمٰی مجھے بتا چکی ہے کہ وہ تمہارا نوکر ہے۔ منزل کے بعد اگر اس سے دل لگ بیٹھے ہو تو مجھے کوئی اعتراض نہیں۔ اسے بھی اپنی خواب گاہ میں رکھ لینا۔ تم تیار رہو، میں فوراً گھر سے نکل رہا ہوں۔" اپنی بات پوری کر کے اس نے یکلخت فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

"سوٹ کیس پیک کرو، جہانگیر ہمیں لینے کے لیے آ رہا ہے۔" میں نے ریسیور رکھ کر شکست خوردہ لہجے میں کہا۔

"مجھے یہیں رہنے دو تو بہتر ہوگا۔ میرے بارے میں اس کی بیوی کے تیور اچھے نہیں تھے۔ پتا نہیں کیوں ہر خوش شکل اور جوان عورت تم سے ملتے ہی میری طرف سے حسد کا شکار ہو جاتی ہے۔ تمہیں سلمٰی کو برداشت کرنا ہوگا۔" میں نے سخت لہجے میں کہا۔ "میں اکیلا وہاں منتقل ہوا تو میری بیماری کے بہانے مجھ پر حاوی ہو کر جینا حرام کر دے گی۔ جہانگیر تو شاید دن بھر اپنی فیکٹری کے چکر میں لگا رہتا ہوگا۔"

ہمارا زیادہ کوئی سامان تھا نہ اثاثہ۔ اٹلی سے ایک سستا سوٹ کیس بھی صرف اس لیے خرید لیا تھا کہ اس میں رقم والا بیگ مقفل کیا جا سکے اس لیے سلطان شاہ نے چند ہی منٹ میں روانگی کی تیاری مکمل کر لی۔ "میں تیار ہوں۔" اس نے اعلان کیا۔

"یہ ویٹر کو بلاؤ۔ کمرے کے بجائے نیچے ہی اس کا انتظار کر لیں گے۔ اس دوران میں ہوٹل کا حساب بھی بے باک ہو جائے گا۔"

"پورٹر کی کیا ضرورت ہے؟ لفٹ تک تو میں خود یہ سوٹ کیس اٹھا لوں گا۔ اس میں رکھا ہی کیا ہے؟" اس نے اکلوتا سوٹ کیس اٹھایا اور میں نے بستر چھوڑ دیا۔

ہوٹل کے کاؤنٹر پر ایک اور مسافر کے ساتھ اپنا حساب بے باق کرتے ہوئے مجھے دکھ ہوا کہ میں کیوں نہ اس کسی کمپنی کے حوالے سے ہوٹل میں ٹھہرا جس کے سال میں چار چھ مہمان آتے ہوں۔ اپنا حساب کچھ اس کے نامعقول گنوا دینے کے بعد میرا وہ خیال بالکل فطری تھا کیونکہ ہم سے آگے والے مہمان کو محض بتا پر کرانے میں ایک خطیر رعایت دی جا رہی تھی۔

حساب کتاب سے فارغ ہو کر ہم دونوں لابی میں صوفوں پر آ بیٹھے اور سلطان شاہ نے خالص انتظار کی کوفت میں کمی کی نیت سے قہوہ کے بجائے چائے منگوا لی تاکہ ہم جہانگیر کی آمد تک خود کو مصروف رکھ سکیں۔

جس وقت ویٹر چائے کی ٹرے ہمارے سامنے میز پر رکھ رہا تھا، میں اچانک مضطرب ہو گیا کیونکہ ہوٹل کے عقب میں پیٹرول پمپ کی سمت سے آنے والی راہداری میں جو نظر آ گئی تھی جو نہایت متانت اور وقار کے ساتھ نظریں جھکائے سیدھی بڑھی جا رہی تھی۔ اس کا ایک ایک نقش میرا آشنا سا تھا لیکن سلمٰی کے بیان کے عین مطابق اس کے بال تراشے ہوئے تھے اور لمبے چھلکے سراپا پر موسم سی فربہی آ گئی تھی اور رنگ و روپ میں ہر رنگ پر حاوی تھی۔ قمیض شلوار اور دوپٹے میں ملبوس وہ کوئی سنجیدہ خاتون نظر آ رہی تھی جس نے محض شوق کی بنا پر متانت کا لبادہ زیب تن کر لیا ہو۔

سلطان شاہ سارا دن برباد کر کے جس کا سراغ نہیں لگا سکا تھا، اچانک ہی خود بخود میرے سامنے آ گئی تھی۔ میں نے

اضطراری طور پر اپنی نشست چھوڑ دی لیکن شاید سلطان شاہ بھی اُسے دیکھ اور پہچان چکا تھا اسی لیے اُس نے مضبوطی سے میرا بازو تھام لیا۔ "سکون سے اپنی جگہ بیٹھے رہو۔ میں نے بھی اُسے دیکھ لیا ہے۔ اس کے پیچھے جا کر تم مایوسی کے سوا کچھ حاصل نہیں کر سکو گے۔"

"کیوں حاصل نہ ہوگا؟" میں نے اُسے گھورتے ہوئے ترش لہجے میں سوال کیا۔

"میں اس کا سراغ لگا چکا تھا۔" وہ شکست خوردہ لہجے میں بولا۔ "مجھے اگر معلوم ہوتا کہ وہ یوں اچانک تمہارے سامنے آجائے گی تو تمہارے سامنے ہرگز جھوٹ نہ بولتا۔ سلمٰی کے اندیشے درست تھے۔ اب وہ مسز دلدار کے نام سے پہچانی جاتی ہے۔"

"تم بکواس کر رہے ہو!" میں اضطراری طور پر غرّا کر بولا اور پھر اس کا ہاتھ جھٹک کر غزالہ کے پیچھے ہو لیا جو اس وقت تک میرے سامنے سے گزر کر استقبالیہ کاؤنٹر تک پہنچ چکی تھی۔ وہ کاؤنٹر سے آگے نکل کر داہنی طرف ہوٹل ڈیمی تاسی کی طرف مڑی تو میں چند قدم کے محفوظ فاصلے سے اُس کے تعاقب میں تھا۔

میرے لیے وہ لمحات بہت سنسنی خیز اور صبر آزما تھے۔ میری متاعِ حیات میرے وجود سے بے خبر مجھ سے چند قدم آگے چلی جا رہی تھی مگر سلمٰی اور سلطان شاہ نے اسے میرے لیے شجرِ ممنوعہ بنا دیا تھا۔ وہ میری تھی مگر میں اپنائیت کے ساتھ اُس کی طرف پیش قدمی کرتے ہوئے ڈر رہا تھا کہ کہیں کسی گوشے سے اُس کا اصل دعویدار میرے مقابل نہ آجائے۔

وہ چائے خانے سے گزر کر اندر ریستوران میں ایک ایسی میز کی طرف بڑھ گئی جہاں ایک زرد رو جوڑے نے اپنی کرسیوں سے کھڑے ہو کر اُس کا استقبال کیا۔ اس کی نشست دیکھ لینے کے بعد میں وہیں سے اُلٹے پاؤں مڑا تو مجھے اپنے سے چند قدم پیچھے سلطان شاہ نظر آیا۔ میری قہربار نگاہوں کا سامنا کرتے ہی وہ کھسیانے ہوئے انداز میں بول پڑا۔ "میں احتیاطاً تمہارے پیچھے آیا تھا کہ کہیں راستے میں تمہاری طبیعت پھر نہ بگڑ جائے۔ میں تمہارا تعاقب نہیں کر رہا تھا۔"

"تم دفع ہو جاؤ میرے سامنے سے۔" میں اُس کے قریب پہنچ کر اپنے غصے پر قابو نہ رکھ سکا۔ "تم جھوٹے ہو۔ واپس آنے کے بعد کس قدر معصومیت سے اپنی ناکامی کی داستان سنا رہے تھے اور اسے دیکھتے ہی تمہاری زبان چل پڑی؟"

"اس میں میری کسی بدنیتی کا دخل نہیں تھا۔" اُس نے سر جھکا کر میرے ساتھ ساتھ چلتے ہوئے پُرتاسف لہجے میں کہا۔ "مجھے معلوم تھا کہ میری دریافت کی ہوئی باتیں سن کر تمہیں شدید ذہنی صدمہ پہنچے گا اس لیے میں نے تمہاری طبیعت سنبھلنے تک اپنی زبان بند رکھنے کا فیصلہ کیا تھا۔ کامران کے اسپتال سے مجھے اُس کا پتا تو نہیں مل سکا تھا لیکن ایک فون نمبر مل گیا تھا۔ میں نے وہ نمبر ملایا تو دوسری طرف سے غزالہ نے ہی ریسیور اٹھایا تھا۔ اس کے بعد میرا کام آسان ہو گیا اور میں نے سب کچھ معلوم کر لیا۔"

غزالہ پرائی ہو چکی تھی اس لیے سلطان شاہ نے اس وقت پہلی بار اُس کے لیے بھابی کا خطاب استعمال نہیں کیا تھا۔ میرے لیے وہ تصور ہی درد انگیز تھا۔ اس خیال سے میرا دل بیٹھا جا رہا تھا اور سلطان شاہ پر جھنجلاہٹ بڑھتی جا رہی تھی۔

نہ جانے دلدار کون تھا جس سے غزالہ نے اپنی شادی رچائی تھی! وہ کن حالات میں اس فیصلے پر مجبور ہوئی تھی؟ یہ سب ایسے سوالات تھے جن کے جواب غزالہ ہی دے سکتی تھی اور اس کے ردِ عمل سے قطع نظر میرا اس سے ملنا ضروری ہو چکا تھا لیکن اس وقت وہ ہوٹل میں اپنے دو غیر ملکی مہمانوں سے ملنے کے لیے آئی ہوئی تھی اس لیے یوں میرا اس سے ٹکرانا مناسب نہیں تھا لیکن میں پہلی فرصت میں جلد از جلد اس سے ملاقات کا مصمم ارادہ کر چکا تھا۔ غنیمت یہ تھا کہ اس وقت غزالہ مجھے تنہا ہی نظر آئی تھی۔ اگر اس کا شوہر بھی ساتھ ہوتا تو میں رقابت سے مغلوب ہو کر نتائج کی پروا کیے بغیر اس سے بھڑ سکتا تھا۔ پھر وہیں سے میرا ذہن دوسری راہ پہ بھٹک گیا۔

غزالہ کی شادی زیادہ پرانی بات نہیں تھی لیکن وہ جاپانی نژاد جوڑے سے ہوٹل میں ملاقات کرنے کے لیے اکیلی ہی آئی تھی۔ اگر وہ کوئی نجی ملاقات تھی تو وہ اس جوڑے کو اپنے گھر لے جا سکتی تھی اور اگر کاروباری معاملہ تھا تو دلدار کا ساتھ آنا لازمی تھا۔ میرے لیے اس ملاقات میں کوئی ایسی بات ضرور تھی جو اچانک ہی ذہن میں کھٹکنے لگی تھی۔

ہم دونوں لابی میں واپس آئے تو سلطان شاہ پھر بولنے لگا۔ "غزالہ ڈیفنس میں ایک بڑے اور خوب صورت مکان میں رہ رہی ہے۔ اس کا بھائی کامران بھی اسی کے ساتھ رہتا ہے۔"

"دلدار کرتا کیا ہے؟" میں نے خشک لہجے میں سوال کیا۔

"وہ [illegible] بنانے کے ایک کارخانے کا مالک ہے جہاں تک مجھے معلوم ہو سکا ہے اسے اپنے کاروبار سے بہت معقول آمدنی ہوتی ہے۔ اسے میں نے دور ہی سے دیکھا تھا۔"

اسی وقت جہانگیر داخلی دروازے سے ہوٹل کی لابی میں داخل ہوا اور مجھے دیکھتے ہی تیر کی طرح میری طرف آیا۔ میں صوفے سے اٹھا تو اس نے والہانہ گرم جوشی کے ساتھ مجھے اپنے گلے لگا لیا۔

لابی میں اور لوگ بھی موجود تھے اس لیے وہاں زیادہ بات کرنے کا موقع نہیں تھا۔ البتہ ہم مختصراً فوراً ہی وہاں سے روانہ ہو گئے۔ گاڑی جہانگیر خود چلا رہا تھا..... میں نے اس کے برابر والی نشست سنبھال لی۔ سلطان شاہ عقبی سیٹ پر بیٹھ گیا اور گاڑی ہوٹل سے روانہ ہو گئی۔

"مدتوں کے بعد تم سے ملاقات ہوئی ہے۔ سمجھ میں نہیں آ رہا کہ بات کہاں سے شروع کی جائے؟" اس نے ڈرائیونگ کرتے ہوئے خوشی سے مغلوب لہجے میں کہا۔ "تمہارے چلے جانے کے بعد میں تو کسی سے دل کی بات کرنے کو بھی ترس گیا تھا۔"

"سلطان شاہ کے سامنے تم ہر موضوع پر کھل کر بات کر سکتے ہو۔ یہ شخص سے عزالدین تک، ہر معاملے میں یہ میرا رازدار رہا ہے۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ اس طرح میں نے سلطان شاہ کی موجودگی کے بارے میں اس کی جھجک بھی دور کرنے کی کوشش کی تھی۔

"وشمو! یہ کیا بلا ہے؟" اس کے لہجے سے حیرت جھلک رہی تھی۔

"اوہ! میں بھول گیا تھا کہ اب میں پاکستان میں واپس آچکا ہوں۔ ہم جس تنظیم کے لیے یہاں کام کرتے تھے وہ یورپ اور باقی دنیا میں وشمو کے نام سے پہچانی جاتی ہے۔ یہاں بیٹھے ہوئے تو میں ان لوگوں کی قوت اور اختیارات کا صحیح تصور بھی نہیں کر سکتا تھا۔"

"مجھے حیرت ہے کہ ان کے ساتھ کھل کر محاذ آرائی کرنے کے باوجود تم زندہ سلامت لوٹ آئے ہو۔ یہی نہیں بلکہ سالٹی کی زبانی مجھے یہ سن کر بھی خوشی ہوئی کہ فیکٹری اور مکان کی فروخت سے حاصل ہونے والی رقم بھی تم نے ہوشیاری سے باہر منگوا لی تھی۔" جہانگیر حیرت زدہ لہجے میں بولا۔

"وہ رقم تو بالکل ڈوب ہی گئی۔ مجھے کچھ پتا نہیں کہ تجوری پر کیا گزری اور رقم کہاں گئی۔ وہ کہانی میں نے سالٹی کو اس لیے سنائی تھی کہ وہ میرے پاس موجود رقم کے بارے میں شبے کا شکار نہ ہو جائے۔ ویسے اب وہ بھی کچھ سمجھنے لگی ہے۔" اتنا کہہ کر میں نے اختصار کے ساتھ اسے گن بوٹ کی فروخت کا راز سنا ڈالا جو وہ حیرت سے منہ کھولے سنتا رہا۔

"پھر تو یہ سودا برا نہیں رہا۔" پوری کہانی سن کر وہ بولا۔ "ادھر وہ تمہارے انتقام کی تیاری کر رہے تھے اور ادھر تم گن بوٹ کا سودا کر رہے تھے۔ اس معاملے میں بس تمہارا منیجر اپنے بیوی بچوں سمیت بری طرح رگڑا گیا۔ ویسے تمہارے جانے کے چند ہی ہفتوں بعد یہاں سناٹا ہو گیا تھا بلکہ لگتا ہے کہ پاکستان میں تنظیم کے بازو اتنی بری طرح اکھڑ گئے ہیں کہ اب اس کا شاید وجود ہی ختم ہو چکا ہے۔ مدتوں سے مجھے کوئی ہدایت نہیں ملی۔ دوسرے لوگ بھی رفتہ رفتہ دھندوں میں لگ گئے ہیں۔ اس طرف سے سکون ہونے کے بعد ہی میں نے کورنگی میں ایک گارمنٹ فیکٹری کا سودا کیا تھا جو خاصا منافع دے رہی ہے۔ چاہو گے تو اسی کاروبار میں تمہیں بھی شریک کر لوں گا۔"

"تم یہ کہنا چاہ رہے ہو کہ یہاں تنظیم بالکل مٹ چکی ہے تو پھر وہ کون لوگ تھے جنہوں نے میرے منیجر پر ہاتھ ڈالا تھا؟"

"وہ سب ابتدائی دنوں میں ہو گیا تھا۔ مجھے خبریں ملتی رہی تھیں کہ کچھ جانے پہچانے لوگ تمہارے منیجر کے پیچھے لگ گئے تھے لیکن انہیں میرے ذریعے احکام نہیں ملتے تھے۔ اڑتی اڑتی سی خبر سنی تھی کہ ڈی ٹی نامی کوئی شخص خاص طور پر تمہاری بیخ کنی پر مامور کیا گیا تھا۔ سارا چکر اسی کا چلایا ہوا تھا۔ پھر سرحدی علاقوں سے آنے والوں سے بھی ڈی ٹی کا نام سنا جو ان تمام ٹھکانوں سے بھی خبر دیتا تھا جہاں تنظیم کے روابط تھے۔ بعد میں میں نے ایسی خبروں میں دلچسپی لینا چھوڑ دی اور زیر زمین دنیا کے رابطوں سے بھی کنارہ کش ہوتا چلا گیا۔"

"پھر تم کیسے کہہ سکتے ہو کہ پاکستان میں تنظیم ختم ہو چکی ہے؟"

"میری مراد یہ تھی کہ پہلی سطح کا سارا کاروبار ترک کر دیا گیا ہے۔ وہ دھندا چھوٹے موٹے مقامی بدمعاشوں نے سنبھال لیا ہے اور تنظیم کی دلچسپی صرف ہیروئن کی برآمد تک محدود ہو کر رہ گئی ہے۔ ہو سکتا ہے ڈی ٹی وہ چار افراد کے ساتھ مل کر خاموشی کے ساتھ یہ بزنس چلا رہا ہو۔ پھر اطلاع تو یہ ہے کہ تمہارے بعد ایک ایک کر کے سارے ٹھکانے بھی بیچ دیے گئے تھے۔"

"یہ ڈی ٹی کیا بلا ہے؟" میں نے تجسس بھرے لہجے میں سوال کیا۔

"ڈی ٹی سے میرا کبھی واسطہ نہیں پڑا۔ بس پرانے لوگوں کی زبان سے اس کا ذکر ہی سنتا رہتا تھا۔ اس کا بھی یہی طریقہ ہے کہ وہ کسی کے سامنے نہیں آیا اور نہ اس نے تنخواہ دار رکھے ہوئے ہیں۔ معاوضہ ادا کر کے کسی سے بھی کوئی کام لے لیتا ہے۔ تمہارے منیجر کے لیے اس نے تنظیم کے چار پرانے آدمیوں کو بیس بیس ہزار روپے دے کر صرف اتنا کام سونپا تھا کہ مسلسل تین ہفتوں تک ہر دوسرے تیسرے دن اسے اغوا کر کے بری طرح اس کی ٹھکائی کر ڈالیں اور اسے ختم کیے بغیر زخمی حالت میں شہر میں کہیں بھی ڈال دیں۔ اس عجیب کام کے بعد وہ چاروں چکرا کر رہ گئے۔ انہوں نے

اس معاملے میں اپنے باس سے مشورہ کیا اور یوں درجہ بدرجہ بات میرے علم میں آگئی لیکن میں ان میں سے کسی کو نہ روک سکا کیونکہ ڈی ڈی کا کام ہو جانے پر معاوضے کے وعدے کے ساتھ ہی یہ دھمکی بھی دی گئی ہے کہ اس کے احکام سے روگردانی کرنے والوں کے سنگین جرائم کے ثبوت پولیس کو فراہم کر دیے جائیں گے۔ یہ سب سینٹول پرانی باتیں ہیں، آج کل پتا نہیں شہر میں کیا ہو رہا ہے۔"

"اور عذرا کے بارے میں کیا معلوم ہے تمہیں؟" میں نے قدرے توقف کے بعد سوال کیا۔

"جو کچھ سلمیٰ تمہیں بتا چکی ہے اس سے زیادہ کچھ نہیں معلوم۔ ظاہر ہے تمہارا فون آنے سے پہلے وہ ایک دن بڑے خراب تیوروں کے ساتھ اچانک ہی میرے پاس آ پہنچی تھی۔ اس وقت اسے بڑی شدت سے تمہاری تلاش تھی۔ اس کے کئی دن بعد سلمیٰ نے اسے صدر میں کسی کے ساتھ دیکھا تھا۔ اب یہ معلوم نہیں کہ وہ تم سے بے وفائی کر کے اس سے پینگیں بڑھا رہی ہے یا اس سے شادی کر چکی ہے؟"

"شادی کا خیال کیسے آگیا تم کو؟" میں نے چونک کر استفسار کیا۔ "یہ شبہ تو سلمیٰ نے بھی ظاہر نہیں کیا تھا۔"

"اس سے قطع نظر کہ تم سے اس کے کیسے مراسم تھے، میرا خیال ہے کہ وہ صاف ستھرے خیالات کی مالک تھی۔ شاید اس نے بھاگ دوڑ اور بے یقینی سے اکتا کر اپنا گھر بسانے کا فیصلہ کر لیا ہو۔ یہ صرف میری رائے ہے، میں اس کا دفاع نہیں کر رہا۔ ویسے بھی انسان کو گرگٹ کی طرح رنگ بدلتے ذرا دیر نہیں لگتی۔"

میں خاموش ہی رہا۔ جہانگیر نے اندازہ کر لیا کہ اس نے عذرا کے بارے میں تبصرہ کرنے میں بے صبری کا مظاہرہ کیا تھا اس لیے چند ثانیوں کے بعد اس نے خود ہی خوش دلی سے کہا۔ "یہ بتاؤ کہ اتنے عرصے تک کہاں کہاں عیش کرتے رہے ہو؟"

"یہاں رہتے ہوئے مغرب کی زندگی بہت پُرکشش نظر آتی ہے۔ یوں محسوس ہوتا ہے جیسے وہاں دن رات عیش و عشرت کی محفلیں گرم ہوتی ہوں گی۔ آدمی چلتے پھرتے کی سیاحت کے لیے جائے تو واقعی یہ تمام رنگینیاں دعوت دیتی نظر آتی ہیں لیکن قیام کی مدت طویل ہو جائے تو ان آزادیوں کی ساری کشش ماند پڑ جاتی ہے اور کسی نہ کسی مرحلے پر انسان یہ سوچنے پر مجبور ہو جاتا ہے کہ کیا ہمیں حیوانوں کی طرح بے لگام زندگی گزارنے کے لیے ہی پیدا کیا گیا ہے۔۔۔؟"

"مطلب!" اس نے میری بات کاٹ کر قہقہہ لگایا۔ "یہاں رنگ رنگے ہوئے تھے۔ مے خانے میں غسل کی آزادی ملی تو پارسائی کی لہروں نے مغلوب کر لیا۔۔ شاید یہ انسان کی فطرت ہے کہ وہ صرف پابندیوں کو پامال کر کے ہی لطف اندوز ہوتا ہے!"

"میں واقعی اکتا گیا تھا۔ دل یہی چاہتا تھا کہ رسیاں تڑا کر کسی طرح پاکستان واپس بھاگ نکلوں لیکن واقعات کا تسلسل یکے بعد دیگرے میرے قدموں کی زنجیر بنتا رہا ورنہ میں بہت پہلے واپس آگیا ہوتا۔"

"اور یہ شیڈو ڈاک کیوں بنے ہوئے ہو؟" اس نے تجسس لہجے میں سوال کیا۔

"جس نام کی مغربی دستاویزات بن گئیں وہی منظور ہو گیا۔ سلطان شاہ بھی پاکستان میں داخل ہونے تک راحانند بنا ہوا تھا۔ دراصل مجھے یہاں کے حالات کا پورا اندازہ نہیں تھا اس لیے میں نے اپنا نیا نام برقرار رکھا۔ اب تم نے ڈی ڈی کا قصہ سنایا ہے تو مجھے اس کو بھی دیکھنا ہوگا۔ ٹی ٹی والوں نے یورپ میں میرے ہاتھوں اتنے نقصانات اٹھائے ہیں کہ وہ کسی قیمت پر بھی مجھے معاف نہیں کر سکتے۔ وہ مجھے اب بھی اٹلی میں تلاش کر رہے ہوں گے۔ انہیں بھنک بھی مل گئی تو وہ یہاں دھاوا بول دیں گے۔" میں نے کہا۔

"میرا خیال ہے کہ ڈی ڈی کی بات پرانی ہو گئی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اب وہ سرگرم نہ رہا ہو مگر احتیاط مناسب ہے۔ تم نے اتنے مصائب جھیلے ہیں تو اب بے پروائی سے کام نہیں لینا چاہیے۔" جہانگیر محتاط انداز میں بولا۔

"ڈی ڈی کسی کے نام کا مخفف بھی تو ہو سکتا ہے۔" میں نے سوچتے ہوئے اسے قیاس آرائی کا موقع فراہم کیا۔

"بالکل ہو سکتا ہے اور یہ بھی ممکن ہے کہ اسے ٹو ڈی، ڈن اور ڈی ٹو کی طرح یہ بھی محض ایک کوڈ ہو۔"

"دلدار کے بارے میں کیا خیال ہے تمہارا؟ ڈی ڈی اس کا مخفف بھی تو ہو سکتا ہے۔"

"ویسے تو یہ ایک ہی لفظ ہے لیکن الگ الگ کر لو تو ڈی ڈی سے دل دار بھی بن سکتا ہے۔ کیا اس نام کا کوئی آدمی تمہاری نگاہ میں آگیا ہے جو ان خطوط پر سوچ رہے ہو؟"

"ابھی تو کوئی بھی نگاہ میں نہیں ہے۔" میں نے آہستگی سے کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ ایک دو روز میں کوئی صورت واضح ہو سکے۔"

باتوں ہی باتوں میں جہانگیر کا گھر آگیا۔ گاڑی اندر داخل ہوئی تو سلمیٰ انجن کا شور سن کر برآمدے میں آگئی۔ اس کے ہونٹوں پر فاتحانہ مسکراہٹ رقصاں تھی۔ "میرے کہنے سے

-مجھے اس ملاقات پر مجبور نہ کرو۔"

"کیا تم دلدار سے خوفزدہ ہو؟" میں نے پہلا براہ راست سوال کیا۔

"ہرگز نہیں۔ تمھیں ایسی غیر ذمے دارانہ بات زبان سے نہیں نکالنا چاہیے۔ اچھا ایسا کرو کہ تم میرے گھر آجاؤ۔ آج دلدار شہر سے باہر ہیں۔ اگر تم جذباتی نہ ہونے کا وعدہ کرو تو میں تمھیں کچھ وقت دے سکتی ہوں۔"

"جذبات نادان نوجوانوں کا کھلونا ہوتے ہیں۔ تم جانتی ہو کہ میں بہت ٹھنڈے مزاج کا آدمی ہوں۔ اور پھر اب جذبات کی رو میں کس کے لیے بہوں گا؟ جب تم ہی بدل گئی ہو تو میرے لیے سب کچھ بدل گیا ہے۔ لیکن میں تمھارے گھر نہیں آسکوں گا۔ میں تم کو بیٹھے بٹھائے مصیبت میں ڈالنا نہیں چاہتا ہوں۔ اس کے علاوہ جو بھی جگہ تجویز کرو، میں وہاں پہنچنے کے لیے تیار ہوں۔"

"میں ہر وقت نادیدہ محافظوں کے حصار میں رہتی ہوں۔ مجھے تو خود علم نہیں ہوتا کہ ان کی تعداد کتنی ہوتی ہے اور وہ مجھے کہاں سے دیکھ رہے ہوتے ہیں۔ میں جب بھی گھر سے باہر جاتی ہوں تو لوگ مجھے قریب سے چلتے ہوئے دکھائی دیتے ہیں۔ میں ان سے واقف نہیں ہوں اس لیے نہ انھیں روک سکتی ہوں، نہ انھیں ٹال سکتی ہوں۔"

"اوہ! تو کیا تم اپنی ازدواجی زندگی قید میں بسر کر رہی ہو؟" میرا لہجہ خود بخود استہزائیہ ہو گیا۔

"قید نہیں حفاظت کہو۔" اس نے میری تصحیح کی۔ "پاکستان آکر ابھی میں نے تھوڑا وقت دیکھا ہے۔ اسی کے سد باب کے لیے انھوں نے یہ انتظام کیے ہوئے ہیں تاکہ میں بے خوف و خطر نقل و حرکت کر سکوں۔"

"یہ سب الفاظ کا ہیر پھیر ہے۔ ورنہ بات ایک ہی ہے۔ مجھے تو شبہ ہے کہ تمھارا فون بھی ٹیپ کیا جاتا ہو تاکہ تمھارے دلدار صاحب گھر پر نہ رہتے ہوئے بھی تمھاری ایک ایک لمحے کی مصروفیات سے باخبر رہ سکیں۔ کیا انھیں علم ہے کہ جو شادی تم نے ان کے ساتھ کی ہے اس کا وعدہ کس اور سے کیا ہوا تھا؟"

"خدا کے لیے ذہنی اذیت پہنچانے والے طنز کے تیر نہ چلاؤ۔" اس کی آواز روہانسی ہو گئی۔ "تمھیں معلوم ہے کہ میں پہلے ہی بہت دکھی ہوں۔ اگر تمھیں سارے حالات کا علم ہوتا تو تمھیں ماننا پڑتا کہ میرے پاس اس فیصلے کے علاوہ کوئی راستہ باقی نہیں رہ گیا تھا۔"

"وہی تو جاننے کے لیے تمھیں ملاقات کی زحمت دے رہا ہوں۔ ٹیلی فون پر اس سے بدتر حالات تو یقیناً نہیں ہیں جو بیان نہ ہو سکیں گے۔"

"اچھا تو میں دو بج کر دس منٹ میں ہالیڈے ان پہنچ رہی ہوں۔ اس کے ریستوران میں ملاقات ہوگی۔" اس نے ہتھیار ڈال دیے۔

"لیکن یہ یاد رکھنا کہ میرے اردگرد میرے کچھ نگران بھی ہوں گے جو مجھے کسی طرح جواب دہ نہیں ہیں۔"

"تم نے میری بات مان لی ہے، میں تمھاری شرائط کا احترام کروں گا۔" میں نے سلسلہ منقطع کر دیا۔

ریسیور رکھتے ہی اختتام کلام کی گھنٹی بجی۔ دوسری طرف جہانگیر لائن پر تھا۔

"فون پر کس سے اتنی لمبی بات ہو رہی تھی؟" اس کی چہکتی ہوئی آواز ابھری۔

"غزالہ سے بات کر رہا تھا۔" جواب دیتے ہوئے شکست کے احساس نے میرے حلق میں تلخی گھولنی شروع کر دی۔ "اچھا ہوا کہ تم نے بات کر لی۔ مجھے تمھاری گاڑی درکار ہوگی۔ دس منٹ میں ہالیڈے ان پہنچنا ہے۔"

"میں ابھی ڈرائیور سے کہے دیتا ہوں۔ چاہو تو میں لیے چلتا ہوں۔" اس نے پیشکش کی۔

"میں اس سے تنہائی میں دو ٹوک باتیں کرنا چاہتا ہوں۔ سلطان بھی وہیں رکے گا۔"

"خدا حافظ۔ میں تمھاری گمشدہ محبت کی بازیابی کے لیے دعا گو رہوں گا۔" وہ پوری طرح پس منظر سے بے خبر تھا، اس لیے اس خواہش کا اظہار کر رہا تھا۔ اسے صرف اتنا ہی معلوم تھا جتنا میں نے اسے بتایا تھا۔ اگر سلطان شاہ کی دریافت کی ہوئی باتیں اس کے علم میں بھی آجاتیں تو اسے اندازہ ہو جاتا کہ نکاح جیسی اہمیت کی چیز ہوائی تحریر نہیں ہوتی جسے آسانی کے ساتھ مٹایا جا سکے۔

میں بستر سے اٹھا تو سلطان شاہ ہمدردانہ نظروں سے میری طرف دیکھ رہا تھا۔ میری یک طرفہ گفتگو سن کر وہ بہت کچھ سمجھ چکا تھا اور اس وقت زبان کھولنے کی جرأت نہیں کر پا رہا تھا لیکن جب میں نے کوٹ پہننے کے بعد ایک پستول بھی اٹھا کر جیب میں ڈال لیا تو وہ ضبط نہ کر سکا اور اپنی جگہ چھوڑ کر میرے مقابل آ گیا۔ "یہ کہاں لے جا رہے ہو؟" اس نے پستول پر ہاتھ ڈالتے ہوئے سوال کیا۔

"فکر مت کرو، یہ غزالہ کے لیے نہیں ہے۔" میں نے پستول اس کی گرفت سے چھڑانے کی کوشش کرتے ہوئے پھیکی مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "لیکن اس کا ساتھ لے جانا ضروری ہے۔ غزالہ کے شوہر نے اس کی نگرانی کے لیے کچھ لوگ رکھے ہوئے ہیں۔ ان کی طرف سے کوئی غلط حرکت ہوئی تو شاید اس کی ضرورت پیش آ سکتی ہے۔ میرا تصادم میں پہل کرنے کا کوئی ارادہ نہیں ہے۔"

"یہ تو خطرناک صورت حال ہے۔ میرا بھی ساتھ چلنا ضروری نظر آ رہا ہے۔" اس نے پستول چھوڑ دیا۔ "تم اندر جا کر غزالہ کے ساتھ

فوراً ہی مجھے دیکھ لیا۔ اضطراری طور پر اس نے کرسی پہ پہلو بدلا تھا لیکن پھر میری پیش قدمی کے لیے اٹھنے کا ارادہ ترک کر دیا جس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ میرے بارے میں وہ کوئی اٹل فیصلہ نہیں کر سکی تھی۔ پرانے تعلق کے حوالے سے اس کے وجود میں ایک شدید کشمکش جاری تھی جس پہ غالب آنا اس کے لیے دشوار نظر آ رہا۔

ترشے ہوئے ترتیب سے سیٹ بالوں اور تر و تازہ چہرے کے ساتھ وہ آسمان سے اتری ہوئی کوئی حسین حور نظر آ رہی تھی۔ اس کے بدن پہ گلابی سلک کا وہی نرم اور لچکیلا سوٹ موجود تھا جس میں ملبوس وہ تصویروں میں دیدہ زیب نظر آتی تھی۔

"منٹ وعدے کی پاسداری کا شکریہ مسز ولیم!" قریب پہنچ کر میں نے اس کے مقابل کرسی سنبھالتے ہوئے آہستگی کے ساتھ کہا۔ اسے اپنے روبرو پا کر میرے دل و دماغ میں محبت، اپنائیت، نفرت اور خلش کی ایک ہولناک آگ بھڑک اٹھی تھی جس کی ہلکی سی کسک میرے لہجے میں بھی جھلک آئی تھی۔ اس نے اپنی بڑی بڑی سیاہ آنکھیں اٹھا کر میری طرف دیکھا جن میں میرے لیے ہمدردانہ جذبات نمایاں تھے۔ لمحہ بھر کے لیے ہماری نگاہیں چار ہوئیں پھر اس نے میری نگاہوں کی تاب نہ لا کر پلکیں جھپکاتے ہوئے سر جھکا لیا۔

"تم نے بلایا تھا میں آ گئی ہوں لیکن ہمارا زیادہ دیر تک یوں مل بیٹھنا مناسب نہ ہو گا۔"

"مل بیٹھنے کی تو کوئی گنجائش ہی نہیں چھوڑی ہے تم نے۔ لیکن میں تمہارے اس فیصلے کا سبب ضرور جاننا چاہتا ہوں۔"

"سبب بتانے کی ضرورت تو نہیں ہونی چاہیے۔" وہ مجھ سے نظریں چرا کر میرے لیے چائے بناتے ہوئے بولی۔ "جب تم نے میرا سراغ لگا لیا ہے تو تمہیں یہ بھی معلوم ہو چکا ہو گا کہ ممی اور ڈیڈی اب اس دنیا میں نہیں ہیں۔"

"تمہاری تلاش میں نکلنے سے پہلے میں وہ سب دیکھ چکا تھا وہ واقعہ جس طرح ہوا اس پہ آج بھی میرا دل اداس ہے لیکن کسی کے بھی ماں باپ ساری عمر ساتھ نہیں دیتے۔ ان کے نہ ہونے کا تمہارے فیصلوں پہ کیا اثر پڑ سکتا تھا؟"

"شاید تمہیں سمجھانا دشوار ہو۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولی۔ اس نے چائے کی پیالی اٹھا کر مجھے دی۔ اس سے چائے لیتے ہوئے ہماری انگلیاں ایک دوسرے سے مس ہو گئیں جیسے پورے بدن میں سنسنی سی دوڑ گئی۔ غزالہ کے چہرے کا رنگ اڑ گیا اور اس نے گھبرا کر اپنا ہاتھ پیچھے کھینچ لیا۔ اگر میں پیالی نہ تھام چکا ہوتا تو اس کے لرزنے کے ساتھ ہی گرنے والی چائے ہمارے کپڑے خراب کر دیتی۔

وہ بہت خطرناک کھیل تھا۔ غزالہ پہلی ہو چکی تھی کہ ایک اپنی محرومیوں پہ منتج ہو رہا تھا۔ آگ اور تیل کی اس لگائی میں ایسے شعلے بھی بھڑک سکتے تھے جو ہم دونوں کو خاکستر کر دیتے۔ وہ اس صورت حال کو خوب سمجھ رہی تھی اسی لیے کسی عجز کے ہوئے غزال کی طرح ہر لمحے چوکنا اور ہوشیار نظر آ رہی تھی۔ اس کا ظاہر ٹھوس تو آہنی دیوار کی مانند تھا لیکن وہ جذبات یا نگاہوں سے بھی کسی حوصلہ افزائی پہ آمادہ نہیں تھی۔ ہاتھ پیچھے کھینچتے ہی وہ یک بیک اپنی کرسی پہ یوں سمٹ گئی جیسے مجھ سے خوف زدہ ہو گئی ہو لیکن میں جانتا تھا وہ میرا خوف نہیں تھا۔ میرا خیال اس کے دل میں زندہ تھا اور وہ اپنے من کے اس چور سے ڈر رہی تھی جو موقع پا کر اسے کسی لغزش پہ اکسا سکتا تھا۔

"انگلینڈ میں اپنی عزت اور زندگی کے تحفظ کے لیے میں نے خون کا سمندر عبور کیا ہے۔" چند ثانیوں کی خاموشی اور چند گہرے سانسوں کے بعد وہ بولی۔ "میں ہر طرف بکھرے ہوئے زہریلے کانٹوں سے اپنا دامن بچائے رکھنے کی کوشش میں نجانے کتنی بار خود بھی لہولہان ہوئی۔ ہر موڑ پہ مجھے تمہارا انتظار رہا اپنی کسی مضبوط سہارے کے لیے ترستی رہی لیکن تم شاید مجھ سے بہت دور کہیں اپنی انا کی کوئی خوفناک جنگ لڑ رہے تھے۔ تمہاری یاد کو اپنے سینے سے لگائے میں نے اپنی ناقابل تصور جد و جہد جاری رکھی اور کچھ عرصے پہلے انگلینڈ میں اپنے خون کے پیاسوں کو غچہ دے کر پاکستان آنے میں کامیاب ہو گئی۔ یہاں پہنچی تو وہ بہت دیر ہو چکا تھا۔ مجھے یہ تک نہ معلوم ہو سکا کہ میرے ماں باپ کی قبریں شہر کے کس کونے میں ہیں، نہ تمہارا کوئی پتا تھا۔ میں روز دن تک میوہ شاہ قبرستان میں بھٹکتی پھری ان بے نام قبروں سے لپٹ لپٹ کر روتی رہی جن پہ کوئی کتبہ نہیں تھا۔ زمین میرے ماں باپ کو نگل چکی تھی اور میں انسانوں کے اس جنگل میں بالکل......

بے یار و مددگار رہ گئی تھی۔" اس مقام پہ اس کی آواز بھرانے لگی اور گزرے ہوئے دنوں کی یاد میں اس کی آنکھوں کے گوشے نمناک ہو گئے۔ اس نے خاموش ہو کر اپنے بیگ میں سے رومال نکالا اور میں نے اضطراب کے عالم میں اپنے لیے سگریٹ سلگا لی۔

اس کی کہانی واقعی درد ناک تھی۔ وہ محض اپنے عزم اور حوصلے کی وجہ سے زندہ تھی ورنہ کوئی اور لڑکی ہوتی تو ان بدترین حالات سے دہشت زدہ ہو کر کبھی کی خودکشی کر چکی ہوتی۔ اس کی گفتگو میں محو ہو کر میں لمحاتی طور پہ یہ فراموش کر بیٹھا تھا کہ وہ کسی اور کی ہو چکی تھی۔ اس وقت وہ مجھے اپنی وہی معصوم سی غزالہ نظر آ رہی تھی جس کے ساتھ میں نے بارہا اپنا چھوٹا سا گھر بسانے کے ارمان انگیز منصوبے بنائے تھے۔ وہ میری چاہت

محبت اور رفاقت ہی نہیں تھی بلکہ میری غم گسار اور ہمدرد ول بھی
تھی۔ اس کے مشوروں نے بارہا خطرناک مواقع پر میری رہنمائی
کی تھی۔ پاکستان میں شمی کی بنیادوں کو ہلاتے ہیں اس نے میرے
ساتھ شانہ بشانہ کام کیا تھا اور ہمیشہ احسان مندی کے جذبے
کے ساتھ میرے ہی گن گاتی رہتی تھی۔

پورے شہر میں صرف ایک ہستی رہ گئی تھی جسے میں اپنا
سمجھ سکتی تھی لیکن اس کے بارے میں میں زیادہ پر یقین نہیں تھی
کیونکہ میرے لاپتا ہو جانے کے بعد کامران کے علاج کے خطیر
اخراجات ادا کرنے والا کوئی باقی نہیں رہا تھا۔ مجھے ڈر تھا کہ کہیں
اسپتال والوں نے اسے لاوارث قرار دے کر باہر نہ نکال دیا
ہو اور وہ شہر میں بچوں سے پتھر اور گالیاں نہ کھاتا پھر رہا ہو۔ خود
پر قابو پا لینے کے بعد اس نے خود ہی بولنا شروع کر دیا۔ یوں معلوم
ہو رہا تھا جیسے وہ پوری کہانی اپنے سینے میں دفن کیے بیٹھی رہی
ہو اور مجھے سب کچھ سنا کر اپنے دل کا بوجھ ہلکا کرنا چاہ رہی ہو۔
لیکن امید اور سہارے کی بس وہ ایک کرن رہ گئی تھی۔

جب تک عورت کے سر پر کسی مرد کا سایہ نہ ہو وہ ہمارے
بدنصیب معاشرے میں عزت کی زندگی نہیں گزار سکتی۔ میرے
ذہن میں اس وقت بھولے سے بھی شادی کا کوئی خیال نہیں
آیا۔ بس ایک ہی دھن سوار ہو گئی کہ کامران کو تلاش کروں۔
وہ پاگل تھا لیکن اس کے ساتھ میرا بھائی اور ایک مرد تھا۔ میں
اسپتال پہنچی تو مجھ پہ شادیٔ مرگ کی سی کیفیت طاری ہو گئی۔
کامران اسپتال میں زیر علاج تھا۔ وہ پہلے سے بہت بہتر تھا لیکن
مجھے نہ پہچان سکا۔ شہر کا کوئی گمنام مخیر شخص سامنے آئے بغیر اس
کے علاج کے اخراجات ادا کر رہا تھا۔ ڈاکٹروں کی رائے میں کامران
کا علاج مکمل ہو چکا تھا اور ضرورت اس بات کی تھی کہ اسے
معاشرے میں واپس لوٹ کر روزمرہ کے معمولات میں بھرپور
شرکت کا موقع دیا جائے۔ اسی طرح اس کی ماضی کی گمشدہ یادیں
واپس لوٹ سکتی تھیں۔ ان دنوں وہ ماضی سے کٹا ہوا ایک
صحت مند انسان تھا۔ اس نے خوش دلی سے میرے دعوے کو
تسلیم کر لیا لیکن اس فطری محبت کا اظہار نہ کر سکا جو کھوئے ہوئے
بھائی بہن کے درمیان پہلی ملاقات پر دیکھنے میں آتی ہے۔ چند
دنوں میں کسی ٹھکانے کا بندوبست کر کے اسے اسپتال سے چھٹی
دلانے کا ارادہ کر کے میں اپنے خیالوں میں گم اسپتال سے نکل کر
ایک ٹیکسی میں سوار ہوئی تو مجھ پر ایک قیامت گزر گئی۔ میں سیٹ
پر بیٹھتے ہی بیٹھے بے ہوش ہو گئی اور جب آنکھ کھلی تو ایک
تہ خانے میں تین بدمعاشوں کے رحم و کرم پر تھی۔ ان کے مکروہ
عزائم ان کی بگڑی ہوئی صورتوں اور شیطانی آنکھوں سے بالکل
واضح تھے۔ انھوں نے باتوں ہی باتوں میں موت کا خوف دلا کر
مجھے شیشے میں اتارنا چاہا اور مجھے آخری سانس تک مزاحمت پر
آمادہ دیکھ کر ان درندوں نے مجھ پر یلغار کر دی۔ وہ میری زندگی
کے بدترین اور ڈراؤنے لمحات تھے جس ذلت سے میں ساری
زندگی بچتی چلی آئی تھی اس روز وہ میری پیشانی کی سیاہی بنتی
ہوئی نظر آ رہی تھی کہ اچانک میری چیخوں میں کسی کی مردانہ للکار
سنائی دی۔ باہر کی فضا میں چند گولیاں چلنے کی آواز آئی اور وہ
تینوں بری طرح خوف زدہ ہو گئے۔ وہ ہاتھ آیا ہوا شکار چھوڑنے
پر آمادہ نہیں تھے لیکن کوئی نامعلوم شخص موت بن کر ان کی
طرف بڑھ رہا تھا۔ انھوں نے چیخیں روکنے کے لیے میرا منہ بند
کرنا چاہا لیکن میں نے دانتوں اور ناخنوں سے انھیں نوچ کر
رکھ دیا۔ مدد کی امید پیدا ہوتے ہی میرے بدن میں لڑ مرنے کی
ایک نئی قوت بیدار ہو گئی تھی۔ جھیل جیسی گہری آنکھیں خلا میں
کسی نقطے پر مرکوز کیے وہ اس انہماک سے اپنی کہانی سنا رہی
تھی جیسے گزرے ہوئے واقعات اس کے سامنے فلم کی طرح
گزر رہے ہوں اور میں مبہوت بیٹھا وہ داستان سن رہا تھا جو
شاید میرے حالات سے بھی زیادہ دردناک تھی۔

آخر کار وہ تینوں مجھے چھوڑ کر فرار ہو گئے۔ میں بھی ان
کے پیچھے تہ خانے سے نکلی تو خود کو ایک ویران عمارت کے
کھلے ہوئے اور اجاڑ احاطے میں پایا۔ وہ تینوں خود رو جھاڑیوں
اور درختوں کی آڑ لے کر کسی طرف بھاگ نکلے اور میں نے اس
ویرانے میں ایک سیاہ کار کے باہر ایک شخص کو ریوالور بدست
دیکھا تو بے اختیار اس کی طرف دوڑ پڑی۔ مجھے مکمل تباہی سے
بچانے والے اس شخص کا نام دلدار تھا۔ انھوں نے بتایا کہ وہ
ویران عمارت ایک سرکاری ترقیاتی ادارے کی تھی جس نے کسی زمانے
میں وہاں جمرالی نامی قائم کیا تھا۔ ادارہ ٹوٹنے کے بعد مدت
سے وہ عمارت ویران پڑی ہوئی تھی جسے کبھی کبھار جرائم پیشہ
افراد اپنے مذموم مقاصد کے لیے استعمال کرتے رہتے تھے۔
دلدار اسی علاقے میں ترنگی جاگیر کے مالک تھے اور شہر واپس
جاتے ہوئے میری چیخیں سن کر وہاں رک گئے تھے۔

دلدار کا ذکر آتے ہی غزال کی کہانی میں میرا انہماک یکلخت
ختم ہو گیا اور اپنائیت کا احساس بھی محرومی کی کسک میں بدل گیا۔ پھر
جب اس نے جمرالی نامی اور ترنگی جاگیر کا ذکر کیا تو میرے ذہن
میں تنظیم کے مقامی سربراہ راجہ سکندر علی کا خیال آ گیا۔ جعفر آباد کے
کالج میں اسلامیات کے ایک مذاکرے میں وہ مہمان خصوصی بنا
تھا۔ وہیں اس کی تقریر سن کر میں نے اسے پہچانا تھا کیونکہ وہ آواز
برسوں سے میرے اعصاب پہ حکمرانی کر رہی تھی۔ پھر مجھے علم ہوا کہ

اور ولدار نے ناکام بنا دیا تھا۔ وہ مجھ پہ دو بار ہاتھ ڈال لینے کی کوشش کر چکے تھے۔ ان کے خوف سے میں دن میں بھی گھر سے اکیلی نہیں نکلتی تھی۔ میرے خوف کو بھانپتے ہوئے ولدار نے کچھ لوگوں کو ملازم رکھ لیا جو دن رات میری حفاظت پہ مامور رہتے ہیں۔ ان سب کے باوجود بے چارا اور عظیم آدمی آج تک میری نظروں سے نہیں گرا۔ وہ اس قدر مہربان ہیں کہ انھوں نے چند ہی دنوں میں میرے دل سے تمھیں کھونے کا احساس مٹا دیا ہے۔"

"اس لیے اب میں تمھاری زندگی کا ایک بھولا بسرا خواب بن کر رہ گیا ہوں۔"

"ہم ایک دوسرے کے لیے اجنبی ضرور ہو گئے ہیں لیکن تم میری بات کا غلط مفہوم اخذ مت کرو۔ تم مجھے یہ کہنے میں کوئی باک نہیں کہ زندگی میں تم نے بھی مجھے بہت بڑا سہارا دیا تھا۔ ہم نے کوئی اچھا وقت ایک ساتھ گزارا ہے۔ لیکن تقدیر کا فیصلہ چاہے خلاف تھا۔ بنے ہوئے حالات میں جو کچھ ہوا ہے اس پہ مجھے کوئی ملال نہیں ہے اور نہ میں واپس مڑ کر دیکھنا چاہتی ہوں۔ اگر تم میرے مخلص اور ہمدرد دوست ہو تو تمھیں بھی میری کامیاب زندگی کے لیے دعا کرنا چاہیے۔ مجھ میں اب دکھ اٹھانے کا ذرا بھی حوصلہ نہیں رہا۔ شیرو نے ڈرا دیا تھا، اس واقعے کے بعد میں اندر سے بری طرح ٹوٹ پھوٹ کر رہ گئی ہوں۔ ولدار میرا ہاتھ نہ تھام لیتے تو میں خودکشی ہی کر لیتی۔"

"تو کیا میں یہ سمجھوں کہ تم اپنا تعلق ختم کر کے مجھے از سر نو غلط دوستی کی پیشکش کر رہی ہو؟"

"اب میں اکیلی نہیں رہی ہوں۔ میرے فیصلے ولدار کی پسند اور ناپسند کے تابع ہوتے ہیں۔ میں انھیں بلا کم و کاست سب کچھ بتا دوں گی۔ اگر انھوں نے قبول کیا تو ہم دونوں کے دوستوں میں شامل ہو سکو گے۔ مجھے اب تمھارا کوئی قانونی، مذہبی یا اخلاقی تقاضا نہیں ادا کرنا ہے جب کہ ولدار میری زندگی کے مالک ہیں۔ جب تمھاری انا تمھیں ان کا مقام تسلیم کرنے سے روک رہی ہے تو ہو سکتا ہے وہ بھی اب میرے نزدیک تمھارا وجود برداشت نہ کر سکیں۔ ان سے اجازت لیے بغیر میں کچھ نہیں کہہ سکتی۔"

"شادی سے پہلے تم نے ولدار کو میرے بارے میں کیا بتایا تھا؟ میرے متعلق میں کسی نہ کسی طور جستجو بھی جاری تھی۔"

"جوانی کا ایک خیال انگیز بھولے خوابوں کا ایک روا تھے خوبرو۔" وہ مغموم سی مسکراہٹ کے ساتھ بولی۔ "اس کے علاوہ کچھ نہ بتا سکتی تھی۔"

"میرا نام تو بتایا ہوگا تم نے؟" میں اس بارے میں مزید تفصیل جاننے کے لیے مضطرب تھا۔

"ڈاکٹر نے بتایا انھوں نے جاننے کی ضرورت کبھی نہیں سمجھی۔ ان کے لیے صرف اتنا جان لینا کافی تھا کہ اس تجربے کی بھٹی سے گزرنے کے باوجود میرا دامن داغ دار نہیں ہوا تھا۔ وہ کردار کی پارسائی کی بڑی قدر کرتے ہیں۔"

"پھر مجھے ولدار کے لیے اتنا تو سوچنے دو۔ اس سے میرا کوئی ذکر نہ کرنا۔"

"لیکن یہ یاد رکھنا کہ پھر ہم ایک دوسرے سے کبھی نہیں مل سکیں گے۔" اس نے مضبوط لہجے میں کہا۔ "ایک طویل لاتعلقی کے بعد آج ہم پہلی اور آخری بار مل رہے ہیں۔ میں صرف اس لیے آگئی کہ تمھیں بہت کچھ بتانا اور سمجھانا تھا تاکہ لاعلمی یا غلط فہمی میں تم کوئی غلط قدم نہ اٹھا لو۔ اس کے بعد بھی تم نے ملنا چاہا تو میں تمھیں وقت دینے سے انکار کر دوں گی۔ ہمارے راستے بالکل جدا ہو گئے ہیں لیکن تمھیں مجھ سے وعدہ کرنا ہوگا کہ ولدار کو نقصان نہیں پہنچاؤ گے۔"

"میں خود بھی تمھیں بھول جانے کی کوشش کروں گا۔ ہم ملتے رہے تو چاہت کی چتا دہکتی رہے گی۔ اس میں کئی چنگاریاں بھی بھڑک سکتی ہیں۔ ایک دوسرے سے دور رہ کر ہی شاید ہم دونوں ہی سکون سے رہ سکیں گے۔ میں اگر دوبارہ تم سے ملا تو تمھیں دکھ کے سوا کچھ نہ دے سکوں گا۔ اسے کوئی نقصان نہیں پہنچاؤں گا۔"

"شکریہ وجاہت۔" وہ دل گرفتہ آواز میں بولی۔ "مجھے تم سے یہی امید تھی۔ تم بھی شریف اور عظیم انسان ہو۔"

چند ثانیوں کے لیے فضا پہ بوجھل سکوت طاری ہو گیا۔ عفرا کے سینے کے زیر و بم سے اندازہ ہو رہا تھا کہ وہ اندر ہی اندر گھٹ رہی تھی۔ رونا چاہتی تھی لیکن نہیں رو سکتی تھی کیونکہ ولدار کے درمیان میں آتے ہی میں اس کے لیے ایک غیر ہو گیا تھا اور غیروں سے ہر غیرت مند انسان اپنے اندر کے دکھ چھپایا کرتا ہے۔ میں نے ٹھنڈی چائے کی پیالی ایک ہی سانس میں اپنے معدے میں انڈیل لی۔

"کامران کیسا ہے؟" ذاتی گفتگو اختتام کو پہنچ چکی تھی۔ اس نے اٹھنے کا ارادہ ظاہر کیا تھا۔ میں ان لمحوں سے خود دستبردار ہونے پر آمادہ تھا اس لیے میں نے موضوع بدلنے کے لیے وہ سوال کر ڈالا۔ ویسے بھی کامران کی اہمیت اپنی جگہ مسلم تھی کیونکہ میرے نظریے کے مطابق ولدار نے عفرا کو اپنے شکنجے یا جنگل میں بے بس کرنے کے لیے کامران ہی کو چارہ بنایا تھا۔

"بالکل ٹھیک ہے۔ ہمارے ساتھ ہی رہ رہا ہے لیکن ماضی کے بارے میں اسے کچھ یاد نہیں۔ ساری یادیں اور واقعات لاشعور کے کسی بند خانے میں دفن ہو کر رہ گئے ہیں۔"

وہیں تھا۔ مجھے تو یہ عزرالہ والا معاملہ بھی پُرسنگین ہوتا ہوا نظر آ رہا ہے۔"

"معاملہ سنگین ہو چکا ہے مائی ڈیئر!" میں نے ایک فوری فیصلے کے تحت کہا۔ "عزرالہ کو بدترین ذہنی حالات سے دوچار کر کے شادی پر مجبور کیا جا چکا ہے۔ آئمہ اس چال بازی کا ذرا بھی احساس نہیں ہوا ہے۔ اس طرح وہ میری رسائی سے نکل چکی ہے۔"

"کون ہے وہ کمینہ شخص جو ایسے اوچھے وار پر اُتر آیا ہے؟" جہانگیر غصے سے بھڑک اٹھا۔

"دلدار!" میں نے اختصار سے کہا اور اس کے منہ سے بے اختیار سیٹی کی آواز نکل گئی۔

"جب ہی تم دلدار اور ڈی ڈی میں مشابہت پر غور کر رہے تھے۔ میرا خیال ہے کہ تم بالکل صحیح خطوط پر سوچ رہے تھے۔ وہ لوگ تمہیں ہر طرف سے بے بس اور مجبور کر کے سامنے لانا چاہتے ہیں۔ گھر بکوا دیا، کاروبار برباد کر دیا اور اب ایک منظم سازش کے تحت تمہاری محبت پر ڈاکا ڈالا گیا ہے۔ جب ہی امیر داوا اس معاملے میں خوش ہے۔ وہ شاید درمیانی عرصے میں مستقل طور پر ڈی ڈی کے لیے کام کرتا رہا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اس کے پرانے ساتھی بھی اس کے ساتھ ہی ہوں۔"

"کیوں نہ ڈی ڈی کو بلاک کر دیا جائے؟" سلطان شاہ نے جارحانہ لہجے میں تجویز پیش کی۔

"نہیں!" میں نے مایوسانہ انداز میں سر کو جنبش دے کر کہا۔ "عزرالہ اسے معصوم اور بے گناہ سمجھتی ہے۔ اس نے پہلے سے وعدہ لیا ہے کہ میں دلدار کو نقصان پہنچانے کی کوشش نہیں کروں گا۔ اسے کوئی اتفاقی حادثہ بھی پیش آ گیا تو عزرالہ اسے میری ہی کسی تخریب کاری سے منسوب کرے گی۔ دوم یہ کہ دلدار اگر ڈی ڈی کا ہی آدمی ہے تو اس پر ہاتھ ڈالنا اتنا آسان نہیں ہو گا۔"

"تم ابھی تک اس کی اصلیت کی طرف سے شبہات میں مبتلا ہو؟" جہانگیر نے حیرت سے کہا۔ "امیر داوا کے سامنے آنے سے تو یہ بات اب بالکل ہی واضح ہو گئی ہے کہ وہ کون ہے اور اس کے کیا عزائم ہیں۔"

"شبہ نہیں ہے۔ سلطان شاہ کو خطرات کا احساس دلانا چاہتا تھا۔ یہ سیدھا ہے کہ گھبرا کر پستول لے جا کر جب چاہے گا اطمینان سے اسے گولی مار کر صاف نکلتے واپس لوٹ آئے گا۔"

"پھر تم کیا کرنا چاہ رہے ہو؟" سلطان شاہ نے سوال کیا۔

"اس پر غور کرنا پڑے گا اور کچھ ہو یا نہ ہو مجھے دلدار کے گھناؤنے کردار کو عزرالہ کے سامنے ضرور بے نقاب کرنا ہو گا تاکہ وہ میرے خلاف ہونے والی سازش میں اپنے کردار پر شرمندہ ہو سکے۔ حقیقت یہ ہے کہ اس نے میرے دل پر بہت گہرا گھاؤ لگایا ہے جو اس کی نظروں میں دلدار کو ذلیل و خوار کر کے کسی حد تک مندمل ہو سکے گا۔"

"شی تو آکاس بیل کی طرح ہماری زندگیوں میں پیوست ہو کر رہ گئی ہے۔" جہانگیر نے کہا۔ "اگر تنظیم یہاں اتنی فعال ہے تو کسی بھی وقت میری خدمات دوبارہ طلب کی جا سکتی ہیں۔"

"یہ فکر کرو کہ آتے ہوئے تم نے مجھے پارکنگ ایریا سے باہر آتا دیکھا تھا اور ہماری ہوا بھی عزرالہ کے بعد ہوئی ہے ورنہ ہماری کار کا نمبر ڈی ڈی تک پہنچایا جا سکتا تھا کہ عزرالہ سے ملنے والا اس نمبر کی گاڑی میں دیکھا گیا تھا۔" میں نے کہا۔

"وہ چاہتا تو نمبروں کی مدد سے باآسانی تم پر ہاتھ ڈال سکتا تھا!"

"لیکن وہ خطرہ تو اب بھی باقی ہے۔" سلطان شاہ نے لقمہ دیا۔ "امیر داوا ڈی ڈی کو عزرالہ کی کسی اجنبی سے ملاقات کی اطلاع دے گا اور وہ آ کے تمہارے بارے میں سب کچھ بتا رہے گی۔"

"عزرالہ کو میں نے منع کر دیا ہے کہ وہ میرے بارے میں دلدار کو کچھ نہ بتائے۔"

"جب امیر داوا اطلاع دے گا تو عزرالہ اس ملاقات سے انکار نہیں کر سکے گی۔"

"وہ میرا کچھ بھی نام بتا سکتی ہے۔ امیر داوا کو میرے نام کا علم تو نہیں ہو سکتا۔"

"بات نہیں بنے گی ڈیئر صاحب!" جہانگیر نے کہا۔ "سلطان شاہ صحیح کہہ رہا ہے۔ اتنی عقل تو دلدار کو بھی ہو گی کہ وہ عزرالہ کے اس اہم ملاقاتی کے بارے میں اندازہ لگا سکے جس سے ملنے کے لیے وہ گھر سے رات کو تنہا نکل سکتی ہے۔"

"وہ اس کا اندازہ ہو گا۔ ہمارے پاس تو ڈی ڈی نہیں ہے کہ آ کے میرا کیا ہوا بھی نہ لگ سکے۔ بستی والے ابھی تک میری تلاش میں سلطان بادشاہ میں ہی سرگرداں ہوں گے۔ انہیں خبر ملی کہ دلدار نے کراچی میں میرا سراغ لگا لیا ہے تو وہ دیکھتے ہی دیکھتے بھی لاہور سے منظور نظر بن جائے گا۔ وہ لوگ پھر اس شخص کو تلاش نہیں کر ڈالیں گے جس کا مجھ سے ذرا بھی تعلق ہو گا۔"

"یار! مجھے تو نہ ڈراؤ۔ عزرالہ ویسے ہی میرے گھر آ چکی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ میں پہلے ہی ڈی ڈی کی نگاہوں میں آ چکا ہوں؟" جہانگیر نے جلتے ہوئے خطرے کا اظہار کیا۔ "اور اب تم میرے پاس رہ رہے ہو!"

"اس کا امکان نظر نہیں آتا کیونکہ عزرالہ کی نگرانی شادی

جس قبیلے سے تعلق رکھتا ہوں وہاں اول تو عشق و محبت شجرِ ممنوعہ سمجھے جاتے ہیں کوئی کسی عورت کو نظر بھر کر دیکھ لے تو آناً فاناً میں پہاڑی وادیاں انسانی لہو میں ڈوب جاتی ہیں اور اگر کسی کی عورت بے وفائی کر جائے تو پھر اسے کسی قیمت پر زندہ نہیں چھوڑا جاتا یہی تو مرد کی عزت اور غیرت ہوتی ہے۔ اس پر آنچ آ جائے تو پھر مرنے مارنے کے بغیر زندگی بے کیف ہو جاتی ہے۔ پتا نہیں تم نے غزالہ کا روگ کیوں پال لیا ہے؟ اس نے تمہیں چھوڑ دیا ہے، تم اس کے سینے میں چھ گولیاں اتار دیتے پھر دیکھتے کہ تمہاری خودی کتنی بلند ہو جاتی ہے۔ یوں بستر پہ نہ پڑے رہتے۔" اس نے میرے نجی مسئلے پر پہلی بار کھل کر اپنے قبائلی انداز میں رائے ظاہر کی۔ "لیکن نہ خود کچھ کرنے پہ آمادہ ہو نہ مجھے کرنے دیتے ہو۔"

"غزالہ میری ماں تھی نہ بہن نہ بیٹی۔ حد تو یہ ہے کہ وہ میری بیوی تک نہیں تھی کہ اسے سبق سکھانے کے لیے مجھے مجبوراً اسی کا لب و لہجہ اختیار کرنا پڑتا۔ تم جن خونریزیوں کی بات کر رہے ہو وہ ان ہی چار رشتوں کی خاطر ہوتی ہیں اور شہروں میں بھی ہوتی رہتی ہیں لیکن غزالہ پر میرا کیا زور تھا۔ عشق و محبت تو ویسے بھی ہمارے پورے معاشرے میں شجرِ ممنوعہ ہیں۔ تمہارے فلسفے پہ جاؤں تو مجھے خود کو محبت کا مجرم قرار دینا پڑے گا۔ اس لیے ایسے فیصلے بہت دشوار ہوتے ہیں۔ انسان خون بہا کر پچھتانے سے بہتر ہے کہ اپنے اس انجام پہ پہلے اچھی طرح غور کر لیا جائے۔ ایسی عداوتوں سے نسل در نسل نجانے کتنے لوگ موت کے گھاٹ اتر جاتے ہیں یہ سلسلہ اسی وقت ختم ہوتا ہے جب ایک حریف اپنی غلطی یا کمزوری مان کر ہتھیار ڈال دیتا ہے۔ چھوٹی چھوٹی باتوں کو عزت اور غیرت کا مسئلہ بنانے سے بات نہیں بنتی۔ غزالہ اب مجھ سے زیادہ طلال کی غیرت کا مسئلہ ہے۔ میں بغیر سوچے سمجھے اس پر ہاتھ نہیں ڈال سکتا۔"

"پھر مجھے کام بتاؤ!" وہ زچ آ کر مطالبہ کر بیٹھا۔

"طلال کوئی معزز آدمی نہیں ہے۔ ابھی جو کچھ معلوم ہوا ہے اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ وہ شہر کی ہیروئن منڈیوں کے لیے یہاں سے ہیروئن باہر اسمگل کر رہا ہے۔ تم بھی خبر لائے تھے کہ وہ سوفٹ ڈرنکس بنانے والے ایک کارخانے کا مالک ہے۔ مجھے یقین ہے کہ وہ بدمعاش اس کارخانے کی آڑ میں بھی کوئی مذموم دھندا کر رہا ہو گا۔ میں چاہتا ہوں کہ تم کسی بھی طرح اس کے کارخانے میں ملازمت حاصل کرو تاکہ ہمیں اندر کی خبریں مل سکیں اور اس کے کھیلوں سے واقف ہو سکیں

ہم اسے بے نقاب کر سکیں گے جب تک اس کا کارخانے والی کا بھرم برقرار رہے گا وہ معزز بنا رہے گا اور اسے مجرم ثابت کرنے کی کوششیں رائیگاں جائیں گی۔"

"یہ تو واقعی قرینے کا کام نکالا ہے تم نے۔" وہ مسکراتے ہوئے بولا۔ "لیکن وہ چھان بین کیے بغیر کسی کو ملازم نہیں رکھتا ہوگا ایسے لوگ آنکھیں بند کر کے کسی پہ اعتماد نہیں کرتے۔"

"میں نہیں چاہتا کہ چھان بین کے نتیجے میں تمہارا مجھ سے کوئی تعلق ثابت ہو۔ اس کے لیے تمہیں کہیں اور ٹھکانہ تلاش کرنا پڑے گا۔"

"یہی سب سے آسان صورت ہے۔ میں آج ہی پرانی بستی میں منتقل ہو جاتا ہوں جہاں سے تم نے مجھے نکالا تھا۔ وہاں سب میرے جاننے والے ہیں اور کھل کر میرے حق میں ہر وہ گواہی دیں گے جو میں چاہوں گا۔"

"خیال اچھا ہے لیکن اتنی عجلت مناسب نہیں۔ کم از کم کل تک تمہیں میرے ساتھ ہی رہنا ہوگا اس کے بعد تم اپنا بندوبست کر لینا۔ اس دوران میں میں بھی باہر نکلنے کے قابل ہو جاؤں گا۔"

"میرا تو خیال ہے کہ تم اپنے کام کی ابتدا امیر واد سے کرو۔ اگر وہ ہاتھ آ جائے تو اس سے بہت کچھ معلوم ہو سکتا ہے۔ اس کے کسی آدمی پہ براہ راست ہاتھ ڈالے بغیر ہم کچھوے کی رفتار سے آگے بڑھتے رہیں گے۔"

حقیقت یہ تھی کہ میں خود بھی ان ہی خطوط پہ سوچ رہا تھا کیونکہ ڈی ڈی کے آدمیوں میں اس وقت صرف امیر واد ہی ہمارے سامنے تھا۔ لیکن دقت یہ تھی کہ وہ ہالیڈے ان میں مجھے غزالہ کے ساتھ دیکھ چکا تھا۔ ایک بار ذہن میں یہ خیال بھی آیا کہ علیحدہ فلیٹ اور فون مل چکا تھا لہٰذا اخبار میں گمشدگی والا اشتہار دے کر مافیا کا سہارا لیا جائے۔ ان سے تعاون کی راہ نکل آنے کے بعد میں ان کے مفادات کے تحفظ کے نام پر ان کے وسائل ڈی ڈی کے خلاف حرکت میں لا سکتا تھا لیکن قباحت یہ تھی کہ پھر مجھے زندگی بھر کے لیے مافیا کی غلامی قبول کرنی پڑ جاتی جو مجھے کسی بھی قیمت پہ قبول نہیں تھی۔

دوپہر کے قریب جہانگیر فیکٹری کے اہم کاموں سے فارغ ہو کر میرے فلیٹ پر چلا آیا تو مجھے بہت خوشی ہوئی۔ سلطان شاہ شاید موقع کی تلاش میں تھا۔ جوں ہی اسے یہ اندازہ ہوا کہ جہانگیر طویل بیٹھک کے ارادے سے آیا تھا اس نے فوراً ہی مجھ سے باہر جانے کی اجازت طلب کر لی۔ میں نے اندازہ لگایا تھا کہ فلیٹ میں آ کر وہ زیادہ خوش نہیں تھا۔

"چلے جاؤ لیکن یہ خیال رکھنا کہ مجھے چھ بجے واپس لوٹنا ہے۔" میرے بجائے جہانگیر نے اسے اجازت دے دی اور وہ خوشی کے ساتھ شکریہ ادا کرتے ہوئے فوراً ہی فلیٹ سے چلا گیا۔

"سنی کو بڑی شدت سے تمہاری تلاش ہے" جہانگیر نے بریف کیس کھول کر بلیک سیبل کی سربمہر بوتل نکالتے ہوئے ہنس کر کہا۔ "رات کو میں نے اسے منع کر دیا تھا کہ تمہارا موڈ خراب ہے اس لیے غزالہ کے بارے میں تم سے کوئی بات نہ کرے کیونکہ تم نے مجھے بھی اپنی ملاقات کے بارے میں کچھ نہیں بتایا تھا پھر صبح تم نے ناشتے کی میز پر اچانک ہی اپنی منتقلی کا اعلان کر کے اس بے چاری کے سامنے تجسس کا ستیاناس مار دیا۔ وہ دو مرتبہ فیکٹری فون کر چکی تھی کہ میں نے تم کو کہاں چھوڑا تھا۔"

"تم نے یہاں کا نمبر تو نہیں دیا اسے؟" میں نے بوکھلا کر سوال کیا

"ابھی تو اتنا ہی کہا ہے کہ تم ایک اسٹیٹ بروکر کے پاس آئے تھے لیکن اسے نمبر دیے بغیر میری گلو خلاصی نہیں ہوگی اس کی تسلی کے لیے کوئی بھی من گھڑت کہانی بنا لینا۔"

غزالہ سے جب تک میری ملاقات نہیں ہوئی تھی میں نے اس یادگار دن کے بارے میں بہت کچھ سوچا تھا۔ میرا خیال تھا کہ ابتدا گلے شکووں سے ہوگی۔ پھر اس کے والدین کے مرگ ناگہانی کا المناک موضوع آئے گا۔ وہ اپنی بپتا سنائے گی میں اسے قائل کرنے کے لیے اپنے مصائب کا ذکر کروں گا لیکن اس ملاقات میں کچھ بھی نہ ہوا۔ اس نے مجھ سے یوں تیور بدلے تھے کہ ہم دونوں کے درمیان ایک خلیج سی حائل ہو گئی تھی جس نے زبانوں پہ بھی گویا مہر لگا دی تھی۔ اس نے اپنی مصیبتوں کی کہانی چند فقروں میں کہہ دی اور میں تو اسے اپنے بارے میں کچھ بھی نہ بتا سکا۔ نہ ہی اس نے میرے گزرے ہوئے دنوں کے بارے میں کچھ جاننے کی خواہش کا اظہار کیا۔ شاید مجھے اپنے روبرو زندہ سلامت دیکھ کر اس نے یہ فرض کر لیا تھا کہ سب خیریت ہی رہی ہوگی۔

میں نے سوچ لیا کہ جو کچھ میں نے سوچا تھا اور جو سب سے نہیں ہو سکا تھا اسے ایک کہانی بنا کر سنی کو سنا دوں گا۔ نہ وہ غزالہ کو پسند کرتی تھی نہ غزالہ اسے پسند کرتی تھی اس لیے میں سنی سے جو کچھ بھی کہہ دیتا اس کی کہیں سے تردید ہونے کا کوئی امکان نہیں تھا۔ اس طرح سنی کی نظروں میں میرا بھرم بھی قائم رہتا اور جہانگیر کی گلو خلاصی بھی ہو جاتی۔

"چلو یہ جھوٹ بھی بول لوں گا" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "یہ بتاؤ تمہاری کیسی گزر رہی ہے؟"

"اب اچھی گزرنے لگی ہے۔" وہ دو گلاس بناتے ہوئے مسکرا کر بولا۔ "بیوی کے لیے شوہر کے معمولات غیر معمولی اہمیت رکھتے ہیں۔ تنظیم کے دنوں میں جب وقت بے وقت کام سے جانا پڑتا تھا تو وہ بہت فکر کرتی تھی۔ اب اپنے مقررہ اوقات میں عیاشی کے لیے غائب ہوتا ہوں تو وہ سمجھتی ہے کہ میں دن رات گدھے کی طرح کام میں جتا رہتا ہوں۔"

"اس موضوع پر جب میں خود کو نا اہل تصور کرنے لگا ہوں" میں نے کہا۔

"اہلیت بڑھانے کے لیے چاہو تو ایک سیکریٹری رکھ لو" اس نے معنی خیز لہجے میں کہا۔ "سیلون سے نوجوان اور تعلیم یافتہ لڑکیوں کی ایک کھیپ آئی ہوئی ہے اور سب ہی ملازمت کی تلاش میں سرگرداں ہیں۔"

فضا میں ہولے سے گلاس ٹکراتے ہوئے اس نے میرا جام صحت تجویز کیا۔ اس نے لب تر کیے میں نے معدہ سیراب کیا۔ "بلاؤ ہر چیز سے دل اچاٹ ہو رہا ہے جب تک دل [illegible] لطف نہیں آئے گا۔"

"یار ایسی باتیں نہ کرو" وہ اپنائیت کے ساتھ بولا۔ "تمہاری اداسی میرے دل پر بھی اثر انداز ہونے لگے گی۔ سوچ رہا ہوں کہ ایک آدھ دن میں تمہارے لیے کچھ کروں گا۔ پرانے لوگوں کا کام تو میں نے آج سے ہی شروع کر دیا ہے۔ بیروت اور [illegible] دلال اور [illegible] مل گیا تو امیر داد کو اس کے گھر سے اٹھوا بھی لوں گا۔"

"ہم دونوں یہی سوچ رہے تھے لیکن اس کا اغوا مروانے سے زیادہ مشکل ثابت ہوگا۔ اسے یہاں تو لایا نہیں جا سکتا۔ سب سے بڑا مسئلہ یہ ہے کہ اسے رکھا کہاں جائے؟ تشدد کے بغیر شاید وہ زبان نہیں کھولے گا۔"

"یہ میرا کام ہے۔ فیکٹری میں شام کا چوکیدار میرا جانا آدمی ہے دھندے کے زمانے میں دو خون کر چکا ہے لیکن ریکارڈ بالکل صاف ہے۔ جو کچھ کرنا ہو شام سات بجے سے صبح سات بجے کے بیچ کرنا۔ کسی کے فرشتوں کو بھی ہوا نہ لگ سکے گی۔ ویسے تم اس چکر میں نہ پڑو یہ کام میں بہتر طریقے سے سر انجام دے سکتا ہوں۔"

"شاید میں تمہیں یہ بتانا بھول گیا کہ ولدار نے مرنے سے پہلے [illegible] سازش کا انکشاف کیا ہے!"

"اوہ! یہ تو میں پہلی بار سن رہا ہوں۔ اس کا مطلب ہے کہ امیر داد بہت چالاک آدمی ہے۔ آڑ کے لیے کوئی کاروبار سامنے رکھا ہے۔ کھل کر عیش و عشرت کی زندگی گزارنی خطرناک ثابت ہو سکتی ہے۔"

"مجھے تو شبہ ہے کہ وہ وہاں بھی کوئی کھیل کر رہا ہوگا ورنہ اس کا کام اتنی خاموشی سے نہ چل رہا ہوتا۔ مجھے حیرت ہے کہ یہاں تم کو کسی سرگرمی کا علم ہی نہیں تھا۔"

"ایسا کوئی کھیلا معلوم ہو جائے تو فیکٹری پر چھاپا ڈلوا کر اسے فوری طور پر اسی بہانے سے اندر کرایا جا سکتا ہے۔ فیکٹری میں نے ایک بڑے پولیس افسر سے خریدی ہے جو اس نے اپنے بھتیجے کے نام سے قائم کی ہوئی تھی اس سودے کی وجہ سے ہم کے درمیان گہری دوستی استوار ہو گئی ہے۔ میں چاہوں تو وہ [illegible] بہانے سے ولدار کو سرا پا [illegible] بھی کر سکتا ہے لیکن اپنے [illegible]

سے وہ چوکنا ہو جائے گا اور ہم اس پر کبھی ہاتھ نہ ڈال سکیں گے۔"

"اس سے پہلے کہ ہم موڈ میں آئیں اپنی فیکٹری کا پتا اور جو کیونڈ کو زیر کرنے کا طلسم سمجھا دو نہ جانے کس وقت اس مرکوز ضرب کرنے کی ضرورت پیش آجائے۔ آج کل تو ستارے بھی یاوری نہیں دے رہے ہیں۔"

اس نے بریف کیس سے اپنا بزنس کارڈ نکال کر اس کی پشت پر اردو میں رحیم خان کا نام لکھ کر نیچے اپنے دستخط ثبت کیے اور وہ کارڈ میری طرف بڑھا دیا۔ "پتا بہت آسان ہے۔ چوکیدار کو صرف کارڈ دے دو گے تو مزید کچھ کہنے کی ضرورت باقی نہیں رہے گی۔ رات کو فیکٹری میں وہ بالکل تنہا ہوتا ہے۔"

"تمہارے کام کرنے کے پرانے انداز اب بھی نہیں بدلے۔" میں نے کارڈ کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔ "تم تو کپڑوں کی آڑ میں کوئی چکر نہیں چلا رہے؟"

"اس قدر کمایا اور اڑایا ہے کہ اب دل میں کوئی حسرت باقی نہیں رہی۔" اس نے کانوں کو ہاتھ لگاتے ہوئے کہا۔ "اب تو کاروبار کا فائدہ سامنے ہو تو پھر بیکار کے دھندوں کو لات مار دو۔ اللہ کا شکر ہے اسی کاروبار میں بہت کچھ مل رہا ہے۔ ایمانداری سے کام چل رہا ہو تو بے ایمانی کرنے والے پر ہر طرف سے لعنت برستی ہے۔"

وہ میرا دوست اور مونس و غم خوار تھا اس لیے میں نے اس کی بات پر تنقید کیے بغیر اس کی نیک نفسی کو سراہا لیکن من ہی من میں یہ سوچنے پر مجبور ہو گیا کہ ہم نے اپنی عملی زندگی میں ایمان کو کتنی سستی جنس بنا لیا تھا کہ جہاں دل چاہا ایمانداری اور بے ایمانی کی ایک لکیر کھینچ دی جبکہ چوری اور بے ایمانی سے رکھی ہوئی بنیادوں سے کبھی ایمان کی رمق بھی نہیں مل سکتی۔ اس نے میرے ساتھ ہی چرس فروشی کے ابتدائی دور میں تنظیم میں شرکت کی تھی پھر ہیروئن کا دور آیا تو چرس کی جگہ اسے شہر میں متعارف کرانے میں میرے ساتھ جہانگیر کی بھی سرتوڑ کوششیں شامل تھیں اس لیے اس کی آمدنی یا بچت کسی بھی طرح ایمانداری کے زمرے میں نہیں آتی تھی لیکن وہ کسی اور کے نہیں بلکہ میرے ہی سامنے ڈھٹائی کی چوٹ پر خود کو اللہ کی لعنت سے بری قرار دیے جانے والوں میں شمار کر رہا تھا اور یہی حال کم و بیش ہمارے معاشرے کے تقریباً ہر فرد کا تھا کہ وہ اپنے مفادات کے لیے اخلاق اور مذہب کے ہر ضابطے کو اپنی ضرورت کے مطابق توڑ مروڑ لیتا تھا اور اسے ٹوکنے والا کوئی نہ ہوتا تھا۔

ہم دونوں تبادلۂ خیال کرتے ہوئے اپنے شغل میں مصروف رہے۔ اس دوران میں جہانگیر نے میرے مستقبل کا ذکر بھی چھیڑا جس میں کاروبار اور مستقل آمدنی کے مسائل شامل تھے۔ اس نے مجھے پیشکش کی تھی کہ مجھے اپنے کاروبار میں شریک کر لے گا لیکن میں دوستی اور کاروبار کی یکجائی کا قائل نہیں تھا اس لیے اس وقت بھی میں نے اسے صاف بتا دیا کہ فوری طور پر میرا کوئی کام کرنے کا ارادہ نہیں تھا۔ اپنی لائی ہوئی رقم کسی بھی بینک میں جمع کرا کے میں اتنا سود حاصل کر سکتا تھا کہ اپنے سارے اخراجات پورے کر کے بھی کافی رقم پس انداز کر سکتا تھا۔

پھر ہماری گفتگو کا رخ باہر کی دنیا میں شی کی تنظیم کی طرف ہو گیا اور میں اسے اپنے ساتھ پیش آنے والے ان چیدہ چیدہ واقعات سے آگاہ کرنے لگا جو خود میرے لیے ناقابل فراموش ثابت ہوئے تھے اسے ابتدا سے ہی زیادہ ابھرنے کا موقع نہیں ملا تھا اس لیے وہ ساری تفصیلات اس کے لیے ناقابل یقین حد تک سنسنی خیز ثابت ہوئیں۔ اس کی معلومات میں اضافے کی خاطر میں نے پاکستان میں شی کے خفیہ عزائم کا بھی انکشاف کیا جس میں لائیڈز کالج کے زبردست اسلحے خانے کی تباہی کا واقعہ بھی شامل تھا تو وہ حیرت سے اچھل پڑا کیونکہ لاہور کا وہ ہولناک حادثہ اس کی یادداشت میں تازہ تھا جس کے بارے میں چند روز تک اخبارات میں بہت سا سنسنی خیز مواد چھپتا رہا پھر کچھ معلوم نہ ہو سکا کہ تحقیقات کا کیا انجام ہوا تھا۔ خود میرا اندازہ تھا کہ لائیڈز کالج کی تباہی شی کے لیے بدترین دھچکا ثابت ہوئی تھی جس کے اثرات سے وہ سنبھل ہی نہ سکی تھی کیونکہ لاہور کا لائیڈز کالج شی کے حقیقی سربراہ جین لائیڈ کی ملکیت تھا۔ اس عمارت کو مکمل طور پر ایک اہم اور ناقابل رسائی مقام کا درجہ دے دیا گیا تھا جہاں کے انتظامات میں مقامی انتظامیہ کا کوئی عمل دخل نہیں تھا اور وہ لوگ اس احاطے کے اندر ہر اس لفظ کو قانون بنا دیتے تھے جو اوپر والوں کی طرف سے آتا تھا۔

لیکن اس عمارت کے زیر زمین اسلحہ خانوں کی ہولناک تباہی کے بعد اس امر سے انکار کی کوئی صورت ہی باقی نہیں رہ گئی تھی کہ ملک میں غیر قانونی طور پر درآمد کیا جانے والا اسلحہ مذموم مقاصد کے لیے اس ذخیرہ گاہ میں چھپایا گیا تھا۔ ملبے سے ہر قسم کے ٹھوس ثبوت بھی دریافت کیے گئے تھے جن کے ذریعے باآسانی ان ذرائع کا سراغ لگایا جا سکتا تھا جو ملک میں اسلحے کی ترسیل اور ذخیرہ اندوزی کے ذمے دار تھے۔

شاید یہی سبب تھا کہ اس کے بعد پاکستان میں

میرا خیال تھا کہ جلدی گھر سے ہم سیدھے فیکٹری کی طرف نکل جائیں گے۔ اس وقت میرا سلمیٰ کا سامنا کرنے کا موڈ نہیں تھا لیکن جہانگیر کے اصرار کے سامنے مجھے ہتھیار ڈالنے پڑے اور پھر میں اس کے ہمراہ اس کے گھر کے لیے روانہ ہو گیا۔

دوران سفر میرا ذہن برق رفتاری کے ساتھ امیر والا سے کی جانے والی واپسی کا خاکہ تیار کرنے میں مصروف تھا۔

**سلمیٰ** مجھے دیکھتے ہی بھڑک اٹھی۔ اپنے غصے کا اظہار کرتے ہوئے اس نے جہانگیر کی موجودگی کی بھی پروا نہیں کی اور تیوریاں چڑھا کر مجھ پر برس پڑی کہ رات کو ڈیوٹی کا ٹائم بتا کر واپس آنے اور صبح ناشتے کے بعد اچانک واپس چل دیے تھے یہ توفیق بھی نہیں ہوئی کہ کم از کم فون پر ہی مجھے یہ بتا دیتے کہ اب کہاں ٹھہرے ہوئے ہو؟

جہانگیر کے لیے سلمیٰ کا وہ طرز تخاطب حیران کن ثابت ہوا وہ خیالات آمیز انداز میں یوں میری طرف دیکھ رہا تھا جیسے میرے بیاہتا جانے سے خائف ہو۔ اس بے چارے کو کیا پتا کہ اس کی غیر حاضری کی وجہ سے کچھ زیادہ حق جتلانے کی کوشش کر رہی تھی اور اسی وجہ سے میں بوکھلا کر جہانگیر کے گھر سے فلیٹ کی طرف بھاگا تھا۔

جہانگیر کی توقع کے خلاف میں نے بُرا مانے بغیر مسکرا کر سلمیٰ سے کہا۔ "یہ سراسر زیادتی ہے۔ تمہاری اطلاع کے لیے بتا تو ضرور سکتا ہوں کہ اگر تمہیں نہیں تو میں نے جہانگیر کو فون کر کے فیکٹری میں بتا دیا تھا کہ میں کہاں ٹھہرا ہوا ہوں۔ یہ اس کا قصور ہے کہ اس نے یہ اطلاع تم تک نہیں پہنچائی۔ اس شہر میں تم لوگوں کے علاوہ میرا اور کون رہ گیا ہے جس پر میں ناز کر سکتا ہوں۔"

"ناز کر سکتے ہو۔" وہ غصے سے بڑبڑائی۔ "جب تمہاری بیٹی کا بہانا بنا کر اپنا دشمن سمجھتی ہے تو تم کب اپنا دوست سمجھتے ہو گے؟ یہ دوستی ہوتی ہے کہ طریقے ہیں کہ اس سے مل کر ایک لفظ بھی بتائے بغیر منہ چھپا کر بھاگ گئے۔"

"غلطی ہو گئی ڈارلنگ۔" جہانگیر نے اسے سمجھانے کی کوشش کی۔ "ان کا فون کا بندوبست ہوتے ہی ذہنی طور سے مجھے فون کیا تھا یہی وجہ ہے کہ اب وقت ہم دونوں ساتھ نظر آ رہے ہیں۔ اب ان سے جو چاہو پوچھ سکتی ہو۔"

"تم ٹھیک کہتی ہو۔" میں نے سلمیٰ سے کہا۔ "میں منہ چھپا کر بھاگا ضرور تھا اس وقت غصے اور مایوسی کے عالم میں میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ اپنی زبان سے کسی کو کیا بتا سکوں گا۔"

"تم لوگ اپنا جھگڑا نمٹاؤ، میں لباس بدل کر آتا ہوں۔" جہانگیر ہم دونوں کو وہاں چھوڑ کر اندر چلا گیا۔

"میں سب سمجھتی ہوں، تم مجھ سے بھاگنے کی کوشش کرتے ہو۔" تخلیہ ہوتے ہی وہ دھیمے لیکن تلخ لہجے میں بولی۔ "اگر میں بس میں رہتے تو میں تمہیں اٹھا کر نکال باہر کرتی۔ میرے سامنے تم اتنے پارسا بنتے ہو یہ سمجھنا کہ میں تمہارے کرتوتوں سے بے خبر ہوں۔"

"میں نے کبھی پارسائی کا دعویٰ نہیں کیا سلمیٰ! اور شاید غزالہ نے مجھے اسی کی سزا دی ہے۔ سیدھا قصہ یہ ہے کہ جہانگیر اندھی کھوپڑی کا مالک ہے۔ ہماری بدقسمتی کے باوجود اگر اسے ہمارے میل جول پر کسی قسم کا شبہ ہو گیا تو وہ بلا سوچے سمجھے ہم دونوں کو گولی مار دے گا، پھانسی کے بعد بیس دن تک ہماری لاشوں سے لپٹ کر روتا رہے، میں اسی لیے بڑی گھڑی سے بھاگتا ہوں ورنہ تم جیسی خوب صورت اور ذہین عورت کے ساتھ رہ کر تو انسان سے ننگ بھی ہونے لگتا ہے۔"

حسب توقع وہ وار کارگر رہا اور اس کے تیور نرم پڑ گئے۔ "تم اوّل درجے کے جھوٹے اور مکار ہو۔ تمہاری کسی بات پر بھی مشکل ہی سے اعتبار آتا ہے۔ یہ بتاؤ کیا میں اس چڑیل غزالہ سے کم تر تو نہیں ہوں؟"

"ہرگز نہیں۔" میں نے غور سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے کہا اور وہ بے اختیار مسکرا دی اور میں ایک بار پھر اس آفاقی حقیقت کا قائل ہو گیا کہ دنیا کی حسین ترین عورت کے سامنے بھی اس کے حسن اور ذہانت کی فراخ دلی سے تعریف کی جائے تو وہ لمحہ بھر میں احمق اور بے وقوف بن کر رہ جاتی ہے۔ اسے رام کر لینے کی خوشی میں میں نے فوراً ہی سگریٹ سلگا لی۔

"تمہارے سانسوں سے اسکاچ کی بو آ رہی ہے۔" وہ شوخ لہجے میں بولی۔ "معلوم ہوتا ہے کہ اسی کے زیر اثر اس وقت بہکی بہکی باتیں کر رہے ہو۔ یہ بتاؤ کہ تم دونوں اس وقت کہاں سے آ رہے ہو؟"

"جہانگیر میرے فلیٹ پر پہنچا تھا، وہاں سے سیدھے ادھر آ رہے ہیں۔" میں نے کہا۔

"اور تمہارا ہم زاد کہاں رہ گیا؟" اس نے سلطان شاہ کے بارے میں سوال کیا۔

"ہم دونوں نے الگ الگ رہنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔" میں نے وہ بات کہی جو سلمیٰ کو خوش کر سکتی تھی۔ "ایک ساتھ رہ کر وہ بہت تیزی کے ساتھ مجھ پر حاوی ہوتا جا رہا تھا۔ میرے بعض معاملات ایسے ہیں جن میں کسی کی دخل اندازی برداشت نہیں کر سکتا لیکن وہ ہر بات میں غیر ضروری طور پر ٹانگ اڑانے کا عادی ہوتا جا رہا تھا۔"

"خدا کا شکر ہے کہ یہ بات تمہاری سمجھ میں آ گئی۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولی۔ "نوکر کتنا ہی عقل مند اور وفادار کیوں نہ ہو، اسے اس کی اوقات میں ہی رکھنا چاہیے۔ زیادہ منہ لگانے سے نوکر سر پر سوار ہونے لگتے ہیں۔" لمحہ بھر کے لیے وہ خاموش ہوئی پھر سوال کر بیٹھی۔ "وہ منہ چھپا کے بھاگنے والی کیا بات بتا رہے تھے تم؟"

"کل رات میرا موڈ بہت خراب تھا۔ عزالہ سے ملنے کے بعد خود کو بری طرح شکست خوردہ سمجھ رہا تھا اس لیے تم نے جہانگیر سے بھی کوئی بات نہیں کی تھی۔ وہ اپنے حالات سے بہت پریشان تھی۔ جب کہیں سے میرا سراغ ملنے کی امید باقی نہ رہی تو مجبور ہو کر اس نے ایک شریف آدمی سے شادی کر لی۔ وہ دونوں ایک دوسرے کے ساتھ خوش ہیں۔ عزالہ نے مجھے آئندہ ملنے سے بھی منع کر دیا ہے۔"

"اور وہ وعدے؟" وہ چیختی ہوئی بولی۔ "جو تم دونوں نے ایک ساتھ جینے اور مرنے کے کیے تھے؟ اس کی آنکھوں میں تو ذرا بھی لحاظ معلوم نہیں ہوتا۔ اگر اس نے کسی مجبوری کے تحت شادی کر بھی لی تھی تو اپنی برسوں پرانی محبت کو تو فراموش نہیں کرنا چاہیے تھا۔ وہ چاہتی تو تمہارا دل رکھ سکتی تھی۔ شوہر کے علم میں لائے بغیر تم سے ملتے رہنے کے ہزار طریقے پیدا ہو سکتے تھے۔"

میں خاموش ہی رہا کیونکہ سلمی اور عزالہ میں بنیادی فرق یہی تھا۔ سلمی ساری دنیا کو خوش رکھنے کی قائل تھی اور عزالہ کسی ایک کی ہو کر صرف اسی کو خوش رکھنے والی لڑکی تھی خواہ اس مقصد کی خاطر اسے پوری دنیا سے مخاصمت ہی کیوں نہ مول لینی پڑتی۔

"وہ بہت گھٹیا اور احسان فراموش لڑکی ہے۔" مجھے خاموش پا کر سلمی کو مزید بڑبڑانے کا موقع مل گیا تھا۔ "میں نے تو جب پہلی بار اسے دیکھا تھا اسی وقت سے اس کی صورت سے نفرت ہو گئی تھی۔ اب بال کٹوا کر تو وہ بالکل ہی بازاری عورت معلوم ہونے لگی ہے۔ اس دن جہانگیر کو یوں گھور کر دیکھ رہی تھی جیسے آنکھوں ہی آنکھوں میں کھا جائے گی۔"

وہ شاید کچھ اور بھی کہتی لیکن میں نے اس کی بات کاٹ دی۔

"وہ جیسی بھی ہے اپنے لیے ہے۔ تم اس کی برائیاں گنوا کر خود کو کیوں گناہ گار کر رہی ہو۔ تمہارے کوسنے سے وہ اپنی اصلاح تو نہیں کرے گی۔"

"اب وہ ادھر آئی تو دھکے دے کر نکلوا دوں گی۔" اس نے دانت پیس کر کہا۔ "بڑی ہرجائی عورت ہے۔ تم نے اس کی خاطر دنیا بھر کی لڑکیوں کے دل توڑ دیے اور اس کا دل بہلانے کو وہ نیا یار ملتے ہی تمہیں بھلا بیٹھی ہے۔"

اس کے الفاظ زہر میں ڈوبے ہوئے تھے۔ مجھے غصہ آ رہا تھا کہ اسے مزید ڈھیل دی گئی تو وہ تھوڑی دیر میں مجھے اپنی یا عزالہ کی طرف سے اتنا مشتعل کر دے گی کہ سارا موڈ غارت ہو کر رہ جائے گا۔

"تم کھانے پکانے بنانے آئی ہو اس وقت کیا تیار ہے؟" میں نے اچانک ہی موضوع بدل دیا۔

"بھوک لگ رہی ہو تو دس منٹ میں کھانا تیار کر دوں گی۔ ڈیپ فریزر میں ہر وقت بہت کچھ تیار رہتا ہے۔"

"معدے میں آنتیں ہولی شراب کچھ مانگ رہی ہیں۔" میں نے کہا اور وہ "ابھی آئی" کہہ کر وہاں سے چلی گئی۔ وہ خود بھی ایک شرابی کی بیوی تھی اس لیے آداب سے نوشی اور اس کے بعد کے لوازمات سے پوری طرح واقف تھی۔ غنیمت یہ تھا کہ اس طرح عزالہ کو گالیاں دینے کا سلسلہ ترک کر کے وہ وہاں سے چلی گئی تھی اور میرا بھی صرف اتنا ہی مقصد تھا ورنہ مجھے کسی چیز کی ذرا بھی خواہش نہیں تھی۔

وہ خلاف توقع بہت جلد واپس آ گئی۔ تھوڑی دیر میں وہ چند گرم گرم شامی کباب، پنیر کے ٹکڑے اور سلاد کے پارچے لے کر آئی تھی۔ اس کی مستعدی کو سراہتے ہوئے میں نے ایک کباب کچھ پنیر کے ساتھ لے لیا۔ اس وقت جہانگیر لباس تبدیل کر کے ٹائی کی گرہ درست کرتے ہوئے وہاں آ پہنچا۔

"ویری گڈ۔" وہ دور ہی سے مسرت آمیز آواز میں چیخا۔ "تم لوگ تو لڑنے کے بجائے کھانے میں مصروف ہو، یہ بات صحت کی بہت اچھی علامت ہے۔ اس خوشی کے مارے مجھے بھی تمہارا ساتھ دینا پڑے گا۔" اس نے براہ راست پلیٹ سے ہی ایک پورا کباب اٹھا لیا۔

"لیکن یہ تیاری کدھر کی ہے؟" سلمی نے اسے گھورتے ہوئے سوال کیا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ زینیا کے واپس لوٹتے ہی اب تمہارے معمولات پھر بگڑنے لگیں گے۔ تم دونوں یہاں گھر میں کیوں نہیں بیٹھتے؟"

"بتاؤ! اب تم ہی بتاؤ۔" جہانگیر نے مجھے آنکھیں دکھائیں۔ "میں پہلے ہی کہہ رہا تھا کہ ہوٹل کے بجائے شیرا کو میرے گھر یا فلیٹ پہ بلا لو لیکن تمہیں ہر بات میں اپنی من مانی کرنے کی عادت ہے۔ مجھے معلوم تھا کہ سلمی آج رات میرا گھر سے باہر جانا پسند نہیں کرے گی۔"

"شیرا بہت بد نظر آدمی ہے۔" سلمی کی وجہ سے میں نے اسے یہاں نہیں بلایا۔ میرے فلیٹ پر کھانے پکانے کا بندوبست ہوتا مشکل تھا کیوں کہ میں بیمار ہوں اور سامان

دوسری جویریا کے پاس ہوتی ہے۔ ہم دونوں میں سے کسی ایک کی موجودگی کے بغیر یہ مقفل ہی رہتا ہے۔ صبح کمرے کی صفائی بھی وہ اپنی نگرانی میں کراتی ہے۔"

"یہ اچھی بات ہے کہ تم معاملے کے ہر پہلو پر نظر رکھتے ہو۔" شمعون نے شوخ نظروں سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "لیکن بہت شکی مزاج ہو گئے ہو جیسے فرشتوں کو بھی علم نہیں تھا کہ تمھاری بیوی کو تمھارے فیصل آباد کے دورے پر کسی قسم کا کوئی شبہ تھا۔ تم نے پیڈ کا مسودہ دیکھ کر اپنے طور پر مذاق کیا اور تم نے اس کی کڑیاں گھر کے معاملات سے ملالیں۔ یہ کوئی اچھی بات نہیں ہے۔"

"مجھے معلوم ہے۔" وہ گرمجوشی کے ساتھ میرا ہاتھ دباتے ہوئے قدرے شرمندگی کے ساتھ بولا۔ "لیکن تم بہت تیز ہو۔ مجھے شبہ ہوا تھا کہ پکر ٹرقا کے بارے میں کسی نے تمھارے کان بھرے ہیں۔ مجھے کیا معلوم کہ وہ اُلّو کی پٹھی یہاں رف پیڈ پر اپنی ڈائری کی نقلیں بھی چھوڑ گئی ہو گی۔ تم دیکھنا کہ صبح میں اس کی کیسی خبر لیتا ہوں۔ ابھی تک دفتر میں کسی کو بھنک بھی نہیں لگی ہے کہ دفتری معاملات کے علاوہ بھی جویریا سے میرے کچھ مراسم ہیں مگر تم ابھی میرے ساتھ آئے اور چند ہی منٹ میں سارا معاملہ تمھارے سامنے آ گیا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ میں اتفاقاً پیڈ نہ دیکھ لیتا تو تم میرے سامنے پارسا ہی بنے رہتے۔" شمعون نے آنکھیں نکالیں۔

"بالکل۔" اس نے شفقت آمیز ہنسی کے ساتھ کہا۔ "پچھلے دنوں میں نے اخبار میں ایک حیرت انگیز مضمون پڑھا تھا۔ اللہ تعالیٰ کو انسان کی فطرت کا اچھی طرح علم ہے اس لیے احکام میں اس کا لحاظ رکھا گیا ہے۔ گناہ کو حق سمجھ کر کیا جائے تو کفر کا ارتکاب ہو جاتا ہے لیکن گناہ کو گناہ سمجھ کر کیا جائے تو بندہ کفر سے بچا رہتا ہے پھر اپنے گناہوں کا ڈھنڈورا پیٹنے کی بھی ممانعت ہے کیونکہ اس طرح دوسروں کے دل میں گناہ کی رغبت پیدا ہوتی ہے۔ اس لیے میں اپنی بداعمالیوں کو اپنے دل اور اپنی ذات تک ہی محدود رکھتا ہوں۔ فرصت کے اوقات میں میں نے بہت غور کیا ہے کہ ہمارے مذہب میں فرد سے زیادہ معاشرے کی اصلاح پر زور دیا گیا ہے جو لوگ بدی اور گناہ کی تبلیغ کرتے ہیں ان کی معافی بہت مشکل نظر آتی ہے کیونکہ وہ اپنے ساتھ دوسروں کو بھی خراب کرتے ہیں لیکن تم ذرا کسی گناہ کی لذت سے استفادہ کرنے والے...."

"بس بس زبان بند رکھو۔" میں نے ترش لہجے میں اس کی بات کاٹ دی۔ "اپنی بدمعاشیوں کے جواز کے لیے سب سے بڑا

باتیں نہ بناؤ۔ عذرِ گناہ بدتر از گناہ ہے بھی کہیں زیادہ ... تم جیسے پہلے پاپی کرا ایسی باتیں زیب نہیں دیتیں ... تمھارے دل میں مذہب کا صحیح تصور پیدا ... تم جویریا اور اس کی سہیلیوں کو بھول کر ایک نیک شخص بن جاؤ گے۔"

"میں تم سے بحث نہیں کرتا لیکن یہ بات سوچتا ... ہوں کہ جس طرح ہم پیدا ہونے سے پہلے کچھ ... مرنے کے بعد بھی کچھ نہ کچھ ضرور ہوں گے۔ اس ... ہو گا! اس کا تعلق ہمارے موجودہ کردار اور افعال سے ...

"مجھے حیرت ہے کہ تم ایسی باتیں کر رہے ہو ... ہیروئن بیچنے والے کی زبان سے ایسی باتیں عجیب لگتی ہیں ...

"اس بات سے تو تم بھی آگاہ ہو کہ چرس ہم نے خوشی ... نہیں بیچی تھی۔ روٹیوں کے لالے پڑ گئے تو مجبوراً اس ... لگے لگانا پڑ گیا۔ سب ہی ہیروئن کی تو وہ اپنی مرضی سے نہیں ... اور دباؤ کے تحت بیچنی شروع کی تھی۔"

وہ ہماری زندگی کا بدترین باب تھا جسے بھلا دینا ... حق میں بہتر تھا لیکن حقائق کو بھلانا اتنا آسان نہیں ہوتا ... کا جھا نگیر ذکر کر رہا تھا اس وقت ہم چرس ... کچھ کر سکتے تھے لیکن ہمارا ماضی داغ دار تھا ... کی طرف بھاگنا پڑا ... بھی ہم ٹی باسکے اس بیوپار ... گئے جو برسوں سے ہماری جانوں کا آزار بنا ہوا تھا ... از خود ان جرائم کے ارتکاب سے بچ گیا تھا کیونکہ ... گما پے در پے شکستوں کے بعد ٹی باسکے والوں سے اپنی ... محدود کر لی تھیں اور درمیانی سطح کے لوگوں سے ... ختم کر دیا گیا تھا لیکن میں اپنی پوری کوشش کے باوجود ... چنگل سے آزاد ہونے میں کامیاب نہیں ہو پایا تھا۔ وہ ... موت کے سائے کی طرح میرے تعاقب میں لگے ہوئے ... اول تو میں خود ان کی جڑ جلوں کو اکھاڑ پھینکنے کے در پے ... اگر کہیں میں ان سے بچنا چاہتا تھا تو وہ پھر کے لیے ... اپنی نظروں سے اوجھل نہیں ہونے دے رہے تھے ... موقع تھا کہ وہ ملک کے شہر سیالان اور وینس کے درمیان ... مجھے تلاش کر رہے تھے اور میں انھیں جل دے کر پاکستان ... میں کامیاب ہو گیا تھا مگر ٹی والے میرے پاکستان پہنچنے ... پہلے مجھ پر اپنا کاری وار کر چکے تھے گھر بار اور کاروبار ... کے بعد ان کے ایک اہم آدمی نے اپنا جیتا ہے کا ... معصوم سی بھیڑ کی کھال میں چھپا کر میری اولاد کو ... بدل ڈالی اس کا شوہر بن بیٹھا تھا۔ ان لوگوں نے مجھے

طرح سے کھوکھلا کرنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑ رہی تھی۔ دوسری خرابی یہ ہوئی تھی کہ شی کے مقابلے میں اپنی پے در پے کامیابیوں کی وجہ سے میں ان کی سب سے بڑی حریف تنظیم، مافیا کے ذمے داروں کی نگاہوں میں آ گیا تھا۔ میدان میں شی والوں کو میری موجودگی کا علم تو ہو گیا تھا لیکن وہ میری نقل و حرکت کی بھنک بھی نہ پا سکے تھے جب کہ مافیا والوں نے میری نظروں سے اوجھل رہ کر میرے ایک ایک قدم کی نگرانی کی تھی۔

جرم و گناہ اور قتل و غارت کی وہ راہیں میرے لیے روز بروز دلدل کی صورت اختیار کرتی جا رہی تھیں۔ میں اس دلدل سے نکلنے کے لیے جتنے ہاتھ پاؤں مار رہا تھا اسی قدر اس کے اندر دھنستا جا رہا تھا اور مجھے اس کا کچھ علم نہیں تھا۔

"یہ بادی کی انتہا ہے جو تم اس طرح منفی انداز میں سوچ رہے ہو۔" جہانگیر میری کیفیت سے لطف اندوز ہوتے ہوئے بولا۔ "حقیقت یہ ہے کہ اپنی بدمعاشیوں کی وجہ سے تم دنیا کے چھٹے ہوئے مجرموں کی فہرست میں آ گئے ہو۔ تمہیں تو اب روایتی گاڈ فادر کا روپ دھار لینا چاہیے۔ تمہارے پاس اتنا سرمایہ ہے کہ دن رات کے لیے دو چار قاتلوں کو ملازم رکھ لو اور خود ایک بڑی سی حویلی میں نوکروں کے لشکر کے ساتھ بادشاہی کر کے دل بہلاتے رہو۔ جو بھی مشتبہ شخص تمہاری طرف آنے کی کوشش کرے اسے وہ تاک کر بے خوف و خطر ہو کر ٹھکانے لگا دیں۔ ایسے وسیع انتظامات ہو گئے تو لوگ تمہارے بارے میں سوچتے ہوئے لرزنے لگیں گے۔"

بے ساختہ میری زبان سے روایتی الفاظ میں ایک غیر روایتی گالی آزاد ہوئی۔ "مجھے بندوں کا ایسا حصار بنا کر بیٹھنا ہوتا تو سب تمہارے خون کے پیاسے ہو جائیں گے۔ ابھی تک کم از کم مافیا والے تو میرے ہمدرد ہی ہیں۔ میں نے سب سے آنکھیں بدل لیں تو یہی سمجھا جانے لگا کہ میں ان سب کو زک پہنچانے کے لیے اپنا کام پھیلا رہا ہوں۔ جس دن زندگی سے مرنے کی حد تک اکتا گیا تو بلا سوچے سمجھے تمہارے مشورے پر عمل کروں گا۔ تمہارا پیٹ بھرا ہوا ہے، گھر میں بیوی پل رہی ہے، دفتر میں اسٹینو سے خرمستیاں ہو رہی ہیں۔ تمہیں تو بری ہی سوجھے گی...."

"پھر اسٹینو کا نام لیا؟" وہ میرا فقرہ پورا ہونے سے پہلے ہی بھڑک گیا۔

"ابھی کہاں نام لیا؟ مزید تحمل سے نام لوں گا تاکہ تمہیں مزا بھی آتا جائے۔ یہ...."

میری بات ادھوری رہ گئی اور ہم دونوں ہی چونک گئے

انداز میں باتیں کرتے ساتھ چھوڑ کر کھڑے ہو گئے۔

دفتر بلکہ پوری بلڈنگ میں سناٹا ہونے کے باعث اس بلاک کی راہداری میں ابھرنے والی قدموں کی چاپ واضح طور پر گونج رہی تھی۔ آنے والے تعداد میں کسی طرح دو سے کم نہیں تھے۔

بے اختیار میری نگاہیں اپنی رسٹ واچ پر گئیں تو ساڑھے آٹھ بجا رہی تھی جب کہ سلطان شاہ نے آٹھ بجے تک پہنچنے کا وعدہ کیا تھا مگر ہم اپنی باتوں میں ایسے محو ہوئے کہ وقت کا دھیان ہی نہیں رہا۔

آنے والے دو تھے لیکن مجھے یہ توقع نہیں تھی کہ سلطان شاہ کی گرفتاری کے باوجود امیر داد اپنے قدموں پر چل کر اپنے مقتل تک آ پہنچے گا۔ اس لیے تجسس کے تحت میں غیر ارادی طور پر دفتر سے باہر نکل گیا۔ جہانگیر کو بھی مجبوراً میرا ساتھ دینا پڑا اور آنے والوں پر نگاہ پڑتے ہی اس کا پستول واپس جیب میں چلا گیا کیونکہ سامنے سے سلطان شاہ منہ لٹکائے چوکیدار کے ساتھ چلا آ رہا تھا۔

جہانگیر نے اپنے چوکیدار کو ہاتھ کے اشارے سے دور سے ہی واپس کر دیا اور غضبیلی نظروں سے سلطان شاہ کو گھورنے لگا۔

"امیر داد کہاں ہے؟" سلطان شاہ کے قریب آنے کے بعد جہانگیر نے راہداری میں ہی کھڑے کھڑے تلخ لہجے میں سوال کیا۔

"بہت بڑی گڑبڑ ہو گئی، وہ مارا گیا۔ میرا خیال ہے کہ اب تک اس علاقے میں کرفیو لگ چکا ہوگا۔" وہ پست لہجے میں بولا۔

"اسے دم لینے دو۔ دفتر میں چلو۔" میں نے جہانگیر کا شانہ دباتے ہوئے اسے ٹوکا۔ سلطان شاہ کے ساتھ اس کا لہجہ توہین آمیز ہو گیا تھا جسے صرف ذاتی ملازمین ہی خوش دلی کے ساتھ برداشت کر سکتے تھے۔

سلطان شاہ کا چہرہ اترا ہوا تھا اور اس کی آنکھوں سے ندامت کا اظہار ہو رہا تھا۔ "آج میرا دل رو رہا ہے۔ میری نااہلی کی وجہ سے اس علاقے میں بہت بڑے پیمانے پر پٹھان مہاجر فساد کرا دیا گیا ہے۔ امیر داد کے حامیوں نے افواہ پھیلا دی کہ مہاجروں نے ایک شریف پٹھان کو گھر سے باہر گھسیٹ کر گولی مار دی۔ دیکھتے ہی دیکھتے وہاں زبردست فساد برپا ہو گیا۔ گولیوں، پتھروں اور فسادیوں سے بچنے کے لیے مجھے ایک نالی میں پناہ لینی پڑی ورنہ آج ہمارا بھی کام تمام ہو گیا ہوتا۔ میرے دوست کے حامی بھی علاقے سے نکل آئے ہیں۔ اپنے اور پرائے کی تمیز کیے بغیر دونوں طرف سے اندھا دھند پتھراؤ اور فائرنگ کی جا رہی ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم لوگ دھوکا کھا گئے۔" میں نے ہونٹ بھینچ کر سوال کیا۔

"یہ سب امیر داد کے چمچوں کی لگائی آگ اور شرارت

سے شدید پُرجوش لہجے میں بولا۔ "میں قسم نہیں کھاتا لیکن اس وقت کلامِ پاک کی قسم کھا رہا ہوں کہ یہ میں نے کسی سے نہیں دیکھا تھا۔ امیر دادا ہمیں راستے میں ہی مل گیا تھا۔ قدرت شاہ نے ٹیکسی رکوا کر امیر دادا کو ایک زور دار مجرا بخشنے کی دعوت دی اور وہ بچارے سادہ بچے بیٹھ گیا۔ پانچ فیکٹری کے ویران گیٹ کے سامنے میں نے رومال کرنے کے لیے جیسے ہی کلوروفارم کی شیشی کھولی امیر دادا نے چشم زدن میں اس کی بو سے خطرہ بھانپ لیا وہ شاید مسلح نہیں تھا اس لیے اس نے جھٹ ٹیکسی کا دروازہ کھول کر باہر کود جانا چاہا اور میں نے اس کی کھوپڑی میں گولی اتار دی۔ میرا خیال ہے کہ وہ سڑک پر گرتے ہی مر گیا ہوگا۔"

"پھر بلوا کیسے ہو گیا؟" میں نے حیرت اور بے یقینی کے ساتھ سوال کیا۔ سلطان شاہ کی قسم نے مجھے متاثر کیا تھا۔

"ادھر قریب مزاروں میں کافی بڑی کچی آبادی ہے۔ وہ سارا علاقہ امیر دادا کا ہی تھا۔ اس کی چیخ اور فائر کا دھماکا سنتے ہی چاروں طرف سے لوگ ابل پڑے۔ ہم بھی ٹیکسی سینما کے قریب روک کر بیٹھ گئے کہ امیر دادا کا انجام دیکھ سکیں لیکن ہم جائے واردات پر پہنچے بھی نہ پائے تھے کہ امیر دادا کے چمچوں نے افواہ پھیلا دی۔ لوگ یک بیک اتنے مشتعل ہو گئے کہ ہمیں بچنا مشکل ہو گیا۔ ان کارکنوں نے آپس کے جھگڑے کو ایک جوئے میں بدل دیا حالانکہ نہ امیر دادا شریف آدمی تھا اور نہ قدرت شاہ پارسا ہے۔ ان دونوں میں مدت سے سرد جنگ چل رہی تھی یہ جاننے والے جانتے تھے کہ جس دن بھی ان میں سے کسی ایک کو موقع مل گیا وہ خاموشی سے اپنے حریف کو موت کے گھاٹ اتار دے گا۔ عام لوگوں کو تو شاید ابھی تک مرنے والے کا نام بھی پتا نہیں چل سکا ہوگا۔"

"اور پولیس کہاں سو رہی ہے؟" میں نے سوال کیا۔

"وہ بھی آ گئی ہوگی لیکن وہ جسے روکیں گے وہی ان کو مخالف پارٹی کا ساتھی سمجھ کر مزاحمت کریں گے۔ قدرت شاہ بہت تندخو اور منتقم مزاج آدمی ہے۔ چرس، افیم اور ہیروئن سے لے کر خون خرابے تک سے نہیں ڈرتا۔ میرے سمجھانے کے باوجود نہیں رکا۔ وہ کہیں امیر دادا سے ڈرتا تھا جو میرے ہاتھوں مارا گیا۔ اب وہ اس کے حامیوں کے ٹھکانے پر حملہ کرنے کے ارادے سے گیا ہے۔ اس موقع سے فائدہ اٹھا کر وہ پوری قوت سے اپنے ان مخالفوں کو کچل دینا چاہتا ہے تاکہ علاقے میں دھاک بیٹھ جائے۔"

"پولیس نے لوگوں کو نہیں بتایا کہ مقتول کوئی شریف شہری نہیں تھا بلکہ چھٹا ہوا بدمعاش تھا؟"

"وہ کیسے بتا سکتے ہیں؟" سلطان شاہ نے میری نا سمجھی پر بے چارگی سے کہا۔ "تم کچھ دن شہر سے باہر رہے ہو لیکن یہاں کا ماحول اچھی طرح جانتے ہو۔ امیر دادا کا تھانے میں سرے سے کوئی ریکارڈ ہی نہیں ہوگا پھر کون اسے بدمعاش قرار دے سکتا ہے؟"

"اور بلوائیوں کو یہ بتانے والا بھی کوئی نہیں ہے کہ مرنے اور مارنے والے، دونوں ایک ہی قوم سے تعلق رکھتے تھے۔ اس واقعے میں دور دور تک نسلی منافرت کا عنصر کہیں بھی نہیں پایا جاتا۔" جہانگیر نے اضطراری لہجے میں کہا۔

"فساد شروع کرانا بہت آسان ہو گیا ہے۔ ایک چھوٹا سا بچہ بھی کسی افواہ کا سہارا لے کر ہنگامہ شروع کرا سکتا ہے۔ ایک بار توڑ پھوڑ، پتھراؤ اور خون ریز فائرنگ کا سلسلہ شروع ہو جائے تو اسے روکنا آسان نہیں ہوتا۔ بڑے بڑوں کو دانتوں پسینے آ جاتے ہیں۔ ایک بار سینہ گزٹ چل پڑے تو لوگ افواہوں کے علاوہ کسی خبر پر یقین نہیں کرتے۔ خون ریزی اپنے زور پر چلتی رہتی ہے اور یہ سلسلہ بس اسی وقت رکتا ہے جب خون کی ہولی کھیلنے والے تھک جاتے ہیں یا اپنے شغل سے اکتا جاتے ہیں۔۔۔"

"یہ بات نہیں مانی جا سکتی۔" جہانگیر نے معترض لہجے میں اس کے تجزیے کو مسترد کر دیا۔ "کرفیو اور اسی نوعیت کی دوسری انتظامی سختیوں کے بڑے مثبت اثرات ہوتے ہیں۔ تم لوگ تو ابھی باہر سے لوٹے ہو لیکن کراچی میں یہ نسلی فسادات کی لہر کافی دنوں سے چل رہی ہے۔ وجہ نسلی ہو یا علاقائی اور لسانی ہر بار انتظامی سختیاں ہی کارگر ثابت ہوئی ہیں۔"

سلطان شاہ کے لبوں پر معنی خیز سی مسکراہٹ پھیل گئی۔ "انتظامی سختیوں سے فسادیوں میں اکتاہٹ پیدا کی جاتی ہے۔ ان کا جلاؤ گھیراؤ اور خون ریزی کا موڈ ہوتا ہے لیکن کرفیو وغیرہ کی وجہ سے وہ اپنے گھروں میں بند رہنے پر مجبور ہو جاتے ہیں اور چند روز کی بے کاری ان کے دلوں میں اکتاہٹ پیدا کر دیتی ہے۔ اس طرح ہنگامے دم توڑ دیتے ہیں۔ شکاری گھات میں لگے رہیں لیکن شکار اپنی پناہ گاہ سے کئی کئی دنوں تک باہر نہ نکلے تو بڑے سے بڑا مستقل مزاج شکاری بھی اپنی رائفل سمیٹ کر گھر واپس چل دیتا ہے۔ تدبیر کوئی بھی ہو، مقصد وہی ہوتا ہے جو میں بتا چکا ہوں۔ مجھے زندگی بھر اس بات کا دکھ رہے گا کہ ایک شرمناک فساد کے آغاز میں میرا بھی کردار پیدا کر لیا گیا۔ پتا نہیں کیا تباہی ہوئی ہوگی۔ کتنے لوگ مرے ہوں گے۔ زخمی ہونے والوں کی تعداد تو یقیناً بہت زیادہ ہوگی؟"

"یہ ساری رپورٹیں تو بعد میں ہوتی رہیں گی۔ فی الحال جو مسئلہ سامنے ہے اس کو کون سلجھائے گا؟" جہانگیر نے سلطان شاہ کے جوابی تبصرے کو نظر انداز کرتے ہوئے کہا۔ "امیر دادا کا

بنا صاف ہو گیا۔ میری نگاہوں میں وہی ایک جانا پہچانا آدمی تھا جو ڈی ڈی اور اس کے عزائم پر روشنی ڈال سکتا تھا۔ اب ہم پھر اندھیرے میں ہیں۔"

"شاید اتنے اندھیرے میں بھی نہیں ہیں۔" سلطان شاہ نے خلا میں کسی نامعلوم نقطے پر نگاہیں مرکوز کرتے ہوئے دھیمی آواز میں کہا: "فزالا کی نگرانی کرنے والوں کو میں نے بھی دیکھا تھا۔ انھوں نے ایک لمحے کے لیے بھی ہیلمٹ نہیں اتارے تھے۔ لیکن میرا خیال ہے کہ دوسرا آدمی سامنے آئے تو میں آسانی کے ساتھ اسے پہچان لوں گا۔ مجھے ان میں سے کسی کا نام نہیں معلوم تھا لیکن امیر داد کو دیکھتے ہی میں نے پہچان لیا تھا کہ وہ ان دونوں میں سے ایک تھا۔"

"امیر داد کی موت نے اسے چوکنا کر دیا ہوگا۔ ویسے بھی اتنے بڑے شہر میں کسی کو نام پتے کے بغیر ڈھونڈ نکالنا آسان کام نہیں ہوتا۔ وہ خود سے تو تمھارے سامنے آنے سے رہا۔" جہانگیر نے کہا۔

"مجھے بھی معلوم ہے۔" سلطان شاہ کا لہجہ قدرے تلخ ہو گیا۔ "ریگستان میں مچھلیاں پکڑنے کی کوشش کا انجام میں بھی سمجھتا ہوں۔ اس وقت ہمارے لیے وقت ہی سب سے زیادہ اہم ہے۔ فزالا کی ڈی ڈی سے ملاقات کے بعد امیر داد کی موت سے ڈی ڈی چوکنا ہو جائے گا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ اس ملاقات کے بارے میں فزالا سے بھی باز پرس کرے۔ اس کے حرکت میں آنے سے پہلے ہی ہمیں کچھ نہ کچھ کرنا ہوگا ورنہ ہمارے لیے کام کرنا دشوار ہو جائے گا۔"

ان دونوں کے تیوروں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ ابتدا ہی سے وہ ایک دوسرے کے لیے مفاہمانہ خیالات پیدا نہیں کر سکے تھے۔ سلمیٰ کی طرح جہانگیر کو بھی یہ بات پسند نہیں تھی کہ میں نے ایک ملازم کو مثلاً برابری کا درجہ دیا ہوا تھا۔ اس لیے ارادتاً یا غیر ارادی طور پر وہ سلطان شاہ کی ہر بات پر تنقید کرنا اپنا حق سمجھ رہا تھا جس کے رد عمل میں سلطان شاہ کا تلخ ہو جانا فطری امر تھا جبکہ میں ان دونوں کے درمیان کسی تضاد کا متحمل نہیں ہو سکتا تھا۔ کراچی میں دوبارہ واپس جانے کے لیے مجھے سلطان شاہ کی بے خوف حمایت کے ساتھ ہی جہانگیر کے وسائل کی بھی ضرورت تھی۔ غنیمت یہ تھا کہ میں نے پہلے ہی یہ طے کر لیا تھا کہ سلطان شاہ جہانگیر کے فلیٹ میں میرے ساتھ رہنے کے بجائے اسی پرانی آبادی میں منتقل ہو جائے گا جہاں وہ مجھ سے ملاقات سے پہلے رہا کرتا تھا۔ اس بندوبست کی ضرورت اس لیے پیش آئی تھی کہ سلطان شاہ کو ہر قسم کے شک و شبے سے بالاتر رہتے ہوئے والز کی دوا ساز کمپنی میں ملازمت حاصل کرنی تھی تاکہ وہ وہاں ہونے والی کسی گڑبڑ کے بارے میں ٹھوس شواہد جمع کر سکے۔

"تمھارا ارادہ کیا ہے؟" میں نے سلطان کو اپنی طرف متوجہ کرتے ہوئے سوال کیا۔ "امیر داد کی موت کے بعد اگر اس کا ساتھی ہمارے ہاتھ آ جائے تو ہم ایک بڑی جدوجہد سے بچ سکتے ہیں۔"

"خدا کرے کہ اس علاقے میں حالات اس حد تک خراب نہ ہوں کہ واقعی کرفیو لگ جائے۔ اگر وہ علاقہ کھلا رہا تو میرا ارادہ امیر داد کے جنازے میں شرکت کرنے کا ہے۔ اس کے تقریباً سارے ہی ساتھی اس جلوس میں ضرور موجود ہوں گے۔"

"وہاں تم پر کوئی شبہ تو نہیں کیا جائے گا؟" میں نے تشویش لہجے میں سوال کیا۔

"ایسے مواقع پر کوئی کسی پر دھیان نہیں دیتا۔ ہو سکتا ہے کہ وہاں میرے دس پانچ شناسا بھی نکل آئیں کیونکہ ہماری تنظیمیں الگ ہونے کے باوجود منبع ایک ہی ہے۔ مجھے پوری امید ہے کہ میری کوشش بار آور ثابت ہوگی۔"

"پھر تم ضرور کوشش کرو۔" میں نے جہانگیر کو دخل انداز ہونے کا موقع دیے بغیر کہا: "بہتر ہوگا کہ تم جلد از جلد اپنے پرانے علاقے میں ٹھکانا حاصل کر لو تاکہ ایک دو روز میں دوا ساز فیکٹری میں بھی قسمت آزمائی کر سکو۔"

"وہاں ٹھکانا حاصل کرنا تو کوئی مسئلہ ہی نہیں ہے۔ جب چاہوں کسی کے بھی ساتھ رہ سکتا ہوں۔"

وہ علاقہ جہانگیر کے لیے نیا تھا۔ اس لیے اس کے استفسار پر مجھے وضاحت کرنی پڑی تھی۔

مزید چند منٹ کی گفتگو کے بعد پہلے سلطان شاہ وہاں سے روانہ ہوا پھر ہم دونوں بھی نکل کھڑے ہوئے۔

اس وقت میں مکمل طور پر ایک شکست خوردہ انسان تھا۔ اس امر میں کوئی شبہ نہیں تھا کہ پاکستان میں اور پاکستان سے باہر میں نے ڈی ڈی کے مفادات پر کاری وار کیے تھے اور مجی لائیڈ کو ناقابل تصور نقصانات پہنچائے تھے لیکن اس کے باوجود ڈی ڈی کا وجود بھی برقرار تھا اور ان کے آپریشنز بھی جاری تھے۔ وہ افیم سے ہیروئن کا زہر کشید کر کے دنیا بھر کی منڈیوں میں موت کی سوداگری کر رہے تھے۔ اور اندھی آمدنی سے اسلحے کی غیر قانونی تجارت کے علاوہ اور بھی بہت سے ایسے کام کر رہے تھے جن کے ذریعے وہ جب چاہتے چھوٹے موٹے ملکوں میں انتشار اور افراتفری پیدا کر کے ایسی محب وطن قوتوں کو کچل سکتے تھے جو ان کی راہ

میں مزاحمت پیدا کرنے کی کوشش کرتیں۔ لیکن ابھی ان کامیابیوں کے بعد جو میرے لیے بہت بڑی تھیں ٹکرشل کے لیے شاید اتنی اہم نہ رہی ہوں۔ مجھے ذاتی سطح پر بہت بڑی قیمت ادا کی تھی۔ گھر بار اور کاروبار کے ساتھ ہی میں نے عزالہ سے بھی ہاتھ دھو لیے تھے۔ سچ تو یہ ہے کہ مجھے زمکان جانے کا اتنا قلق تھا نہ کاروبار بک جانے کا جتنا عزالہ کی بے وفائی کا تھا۔

زندگی کے بدترین لمحات میں بھی میں کبھی نہیں سوچ سکا تھا کہ ایک دن عزالہ یوں اچانک میرے لیے اجنبی ہو جائے گی کہ میرے لیے اُس کو چھونا بھی ایک گناہ بن جائے گا۔ مگر عملاً ایسا ہو چکا تھا۔ میرے لیے اب وہ عزالہ سے مسز دلدار بن چکی تھی۔ اُس نے اپنی جان اور آبرو کے دشمنوں سے ایک طویل جنگ لڑنے کے بعد جن دل گداز حالات میں وہ فیصلہ کیا تھا ان کی روشنی میں عزالہ پہ بے وفائی کا سنگین الزام عائد نہیں کیا جا سکتا تھا۔ اُس سے گفتگو کرنے ہوئے مجھے اچھی طرح اندازہ ہو گیا تھا کہ وہ اپنی ہمت اور بے مثال جرأت کے باوجود اندر سے ایک خالص مشرقی لڑکی تھی۔ بظاہر اپنی مرضی سے ایک شخص کو اپنی زندگی میں قبول کر چکی تھی اس لیے اپنے ماضی کے حوالے سے ایسے ہر رشتے کو بھول جانا چاہتی تھی جو اُس کی ازدواجی زندگی سے متصادم ہوتا۔ اس کے دل کی گہرائیوں میں میرا نام زندہ تھا جس کی پرچھائیاں اس کی نمناک آنکھوں میں دیکھی اور دل گرفتہ آواز میں محسوس کی جا سکتی تھیں لیکن ایک مشرقی لڑکی ہونے کی وجہ سے وہ کھل کر اپنے اندرونی کرب کا اظہار نہیں کر سکتی تھی۔ پھر بھی مجھے اُس سے کیے ہوئے وعدے کا پاس کرنا تھا۔ میں سمجھ چکا تھا کہ دلدار ازلی بدمعاش اور مکار تھا لیکن میرے پاس اُس کے خلاف کوئی ثبوت نہیں تھا جس کی بنیاد پر میں عزالہ کو یقین دلا سکتا کہ وہ نا سمجھی میں بہت بُری طرح دلدار کی ایک گھناؤنی سازش کا شکار ہوئی تھی۔ مجھے یقین تھا کہ جس دن بھی میں نے دلدار کے مکروہ چہرے سے معصومیت اور شرافت کی نقاب نوچنے میں کامیاب ہو گیا عزالہ اپنے فیصلے پر نظر ثانی کرنے پہ مجبور ہو جائے گی۔

فوری طور پہ دلدار کے خلاف چند محاذ کھولے جا سکتے تھے۔ امیر داد کے اغوا میں ناکامی اور اس کے اتفاقی قتل کے بعد اُس کے دوسرے ساتھی پہ ہاتھ ڈالا جا سکتا تھا۔ وہ ذمے داری سلطان شاہ نے اپنے سر لے لی تھی۔ دوسرا محاذ دلدار کی ہوا ساز فیکٹری سے متعلق تھا۔ میں خود ادھر نہیں جا سکتا تھا اس لیے وہاں گھسنے کا کام بھی سلطان شاہ کے ذمے پڑ گیا تھا۔ اس طرح میرے سامنے بس ایک ہی راستہ رہ گیا تھا کہ میں

لیہ کے مضافاتی علاقے میں برداجا فروٹ فارمز کا جائزہ لوں۔ مجھے یقین تھا کہ دلدار نے ان ہی اطراف میں عزالہ کے ساتھ نباہ کر دوا۔ جبراً نوشاد مارا جا کر اُسے مغلوب کیا تھا۔ گو اُس نے عزالہ کو یہی بتایا تھا کہ وہ بافقات جا کر ہی بہن پہلے اس کے بندوں نے قائم کیے تھے لیکن میرا اندازہ تھا کہ وہ ملتان شہر کی حکمت تھے اور عملاً اس شخص کے تصرف میں سب تھے جو راجپوتی کا سربراہ ہوا کرتا تھا۔ اگر میرے اس انداز سے کی تصدیق ہو جاتی تو مجھے برداجا فروٹ فارمز میں دلدار کے خلاف کوئی جال پھیلا سکتا تھا۔

لیکن میرے پاس کوئی سواری نہیں تھی جس کی مدد سے میں شہر میں آزادانہ نقل و حرکت کر سکتا۔ منتخب مقامات تک تیز رفتاری پہنچنے رسائی کے لیے کرائے کی سواریوں پر انحصار خطرناک بھی ثابت ہو سکتا تھا۔ اس لیے جب جہانگیر نے میری مسلسل خاموشی پہ مجھے ٹوکا تو میں نے بے ساختہ اپنا وہی مسئلہ اُس کے سامنے رکھ دیا۔

”جا رہا ہوں تو ابھی میرے ساتھ چلو!“ اُس نے فراخ دلی کے ساتھ پیش کش کی۔ ”اس کار کے علاوہ بھی گھر پہ دو گاڑیاں موجود رہتی ہیں۔ کرولا اور سنٹیرا ان میں سے جو چاہو ساتھ لے جانا!“

اس کی تجویز معقول تھی۔ عزالہ کے بارے میں سلمٰی سے تنہائی میں میری بات ہو چکی تھی۔ اس لیے اس کی طرف سے کسی جواب طلبی کا خطرہ نہیں تھا۔ اُس وقت پہلی بار میں ضرورت محسوس کر رہا تھا کہ کسی خوش شکل اور باذوق خاتون کے ساتھ بھی کچھ وقت گزارا جائے اور سلمٰی ضرورت کے تحت اس معیار پہ پوری اترتی ہوئی نظر آ رہی تھی۔

”چلو آدھی ہی چلتے ہیں“ میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ ”سلمٰی نے روانگی کے وقت ہمیں جو دھمکیاں دی تھیں ان کا ہم نے دونوں ہی کا پاس رکھا ہے۔ اپنے قدموں پہ چلنے کے قابل ہیں اور بارہ بجے سے پہلے واپس لوٹ رہے ہیں۔“

”عجیب عورت ہے۔“ جہانگیر کار فیکٹری کے گیٹ سے باہر نکالتے ہوئے سر جھٹک کر بولا۔ ”سارا قصور میرا ہے پہلے اپنی قبالہ سے ماضی کے جرائم کے داغ دھونے کے لیے ایک معزز خاندان کا داماد کہلانے کا شوق نہ ہوتا تو ہرگز یہ شادی نہ کرتا اور وہ لوگ بھی شاید سلمٰی سے جان چھڑانے کے لیے ادھار کھائے بیٹھے تھے۔ میرا گھر، شان و شوکت اور پیسے کی فراوانی دیکھ کر انہیں یہ بھی کہ میرے بارے میں ذرا بھی دیکھ بھال کی ضرورت نہ رہی اور جھٹ پٹ میری شادی ہو گئی۔“

"یہ بڑی بدقسمتی ہے۔" میں نے کہا پھر اُسے اپنی طرف گھورتے ہوئے دیکھ کر جلدی سے تصحیح کی "میں تمہاری نہیں اُن لوگوں کی بات کر رہا تھا جو پیسے کو ہر دُکھ کا علاج سمجھتے ہیں۔ پیسے سے دنیا کی ہر خوشی نہیں خریدی جا سکتی بلکہ میرا تو تجربہ ہے کہ ظاہری چمک دمک اور بناؤ سنگھار کے پیچھے جتنے عجیب اور ناقابلِ فہم دکھ پیسے والوں میں پائے جاتے ہیں ان کا عشرِ عشیر بھی مفلسوں کے جھونپڑوں میں نہیں ملتا۔"

وہ تلخ انداز میں ہنس پڑا۔ "تم درست کہتے ہو۔ اس بات کو ہم لوگوں سے زیادہ کون سمجھ سکتا ہے۔ جیب تراشی اور چھوٹی موٹی چوریوں کے بعد راتیں فٹ پاتھ پر گزارنے کے بعد ہی آج ہم اس منزل پر پہنچے ہیں۔ مفلس کو تو ان آسائشوں کی ہوا بھی نہیں لگتی جو ہمارے لیے ضرورت کا درجہ رکھتی ہیں۔ وہ روٹی یا بھوک کے سوا کسی تیسری چیز سے واقف نہیں ہوتا۔ ہمارے لیے بھوک اچھی بن جاتی ہیں لیکن روٹی کے بجائے ہزاروں انتخاب سامنے ہوتے ہیں۔ پسند، لذت اور ذائقے کے ساتھ کبھی کیلوریز کا چکر ہوتا ہے کبھی نشاستے کا، کبھی وٹامنز کی کمی ہوتی ہے کبھی وزن بڑھتا ہے۔ ایک روٹی سے ہزاروں مسئلے وابستہ ہو جاتے ہیں۔"

"اب وہ دور نہیں رہا بیٹے!" میں نے اُسے پچکار کر کہا۔ "علم اور ٹیلی ویژن نے ہر شخص کی معلومات میں تکلیف دہ اضافہ کر دیا ہے۔ جوتوں سے محروم دہقان بھی جانتے ہیں کہ جہاز کے سفر میں کیا آرام ملتا ہے یا عدنان خشوگی کی خواب گاہ میں کیسے کیسے لوازمات موجود ہیں۔ اسی وجہ سے آج کل احساسِ محرومی بڑھ گیا ہے اجتماعی بدنیتی تر ہوتا جا رہا ہے۔ جتنے کہ بڑھو گے اُتنے ہی اپنے ماحول اور معاشرے کو باغی پاؤ گے۔ لیکن پھر بھی اونچے طبقے کے مقابلے میں درمیانی اور نچلے طبقے میں کس حد تک ذہنی آسودگی پائی جاتی ہے۔"

"میری تو سمجھ میں نہیں آتا کہ ہوس کیوں بڑھتی جا رہی ہے ہر ایک دو نہیں تو چار روٹیاں کھا لیتا ہو گا، پہننے کو صاف کپڑے اور سونے کے لیے آرام دہ بستر میسر ہو تو لالچ کیوں پیدا ہوتی ہے، دنیا سے تو ہر ایک کو خالی ہاتھ ہی جانا ہوتا ہے۔"

"شاباش!" میں نے زہریلے لہجے میں کہا۔ "ہیروئن بیچ کر اتنی تجوریاں منہ تک بھر چکے ہو اب پیٹ تو سوچ رہے ہو کہ اب تمہیں شاہ ہی لٹ رہے ہو۔ پہلے کبھی یہ خیال نہیں آیا تم کو؟"

وہ ڈھٹائی کے ساتھ ہنس پڑا۔ "ہاں یہی بات یہ ہے کہ پہلے مجھے کبھی کبھی یہ خیال آتا تھا لیکن بہت کمزور ہوا کرتا تھا۔ میں اکثر سوچتا تھا کہ جن لوگوں کے پاس ضرورت سے زیادہ مال و دولت ہے وہ اُسے دوسروں کو کیوں نہیں دے دیتے؟ لیکن اب اپنا مال کسی کو دینے کا خیال ہی تکلیف دہ ہوتا ہے الحمد للہ مزاج میں قناعت ضرور آگئی ہے کہ اللہ نے جو کچھ دیا ہے وہ بہت کافی ہے۔ اُسے سلیقے سے استعمال کرتے رہے تو زندگی سکون سے گزر جائے گی۔"

"اللہ نے تمہیں کچھ نہیں دیا جہانگیر!" اُس کی ریاکاری پر مجھے یک بیک غصہ آ گیا۔ "یہ سب تم نے انسانوں سے چھینا ہے۔ ان میں موت کا زہر پھیلا کر آسودگی کے تناور درخت اگائے ہیں جو بالکل بے ثمر ہیں۔ ۔ ۔ !"

"بس! اولاد کا طعنہ نہ دو۔" وہ میری بات کاٹ کر غرایا حالانکہ میرے وہم و خیال میں بھی اس کی محرومی کا وہ نکتہ نہیں آیا تھا لیکن ثمر کا خود ساختہ مفہوم اخذ کر کے وہ ایک دم ہی بھڑک گیا۔ "اپنے ذاتی معاملات میں میں کسی کو اس حد تک دخیل ہونے کی اجازت نہیں دے سکتا۔ ۔ ۔"

"تم خواہ مخواہ بھڑک رہے ہو۔ میرا یہ مقصد نہیں تھا میرے کون سے دس بچے ہیں جو میں تمہیں طعنہ دوں گا بلکہ میری تو بیوی بھی مجھے چھوڑ کر کسی اور کا ہاتھ تھام چکی ہے۔ میں کیسے اتنی گھٹیا بات سوچ سکتا ہوں۔" میں نے اس کا غصہ ٹھنڈا کرنے کے لیے فی الفور ایک جاندار جواز پیش کیا اور وہ بس مجھے گھور کر رہ گیا، بات کو طول نہ دے سکا۔

اس کے بعد جہانگیر کے گھر تک کا سفر گہری خاموشی میں طے ہوا تھا۔

سلمٰی نے اپنے تحیر آمیز استقبال سے ہمارے درمیان قائم جمود کو ختم کیا تھا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ تم دونوں واقعی اپنے مشاغل سے تائب ہو گئے ہو۔" وہ آہنی گیٹ کھلنے کی آواز سن کر حسبِ معمول برآمدے میں آگئی تھی۔ "آج صحیح معنوں میں ہماری بیٹھک جم سکے گی۔" اس نے وہ فقرے مشترکہ طور پر ہم دونوں کے لیے کہے تھے لیکن ظاہر ہو رہا تھا کہ اس کا اصل مخاطب میں ہی تھا ورنہ جہانگیر کے ساتھ تو وہ ہر روز ہی ہوا کرتی تھی۔ جہانگیر نے اس پر اپنے حق کے اظہار کے لیے کار سے اُترتے ہی اس کی کمر کے گرد ہاتھ ڈال کر آہستہ خود سے قریب کر لیا اور سلمٰی کا چہرہ اندرونی خوشی سے تمتما اُٹھا۔

"میں تھکا ہوا ہوں ڈارلنگ! اور ڈی کار لے کر واپس جائے گا اس لیے آج ہم سیدھے خواب گاہ میں جائیں گے اب تو بیٹھکیں روز ہی ہوا کریں گی اور تم جلد ہی ان سے اُکتا جاؤ گی۔"

"میری خاطر تھوڑی دیر تو بیٹھو نا!" وہ ٹھنک کر جہانگیر

سے واقف نہیں تھی اس لیے جہاں سے تیوروں نے اسے کس طرح خوف زدہ کر دیا تھا۔ وہ فیصلہ نہیں کر پا رہی تھی کہ جہانگیر کو اس کی دست درازی پر ملامت کرے یا مجھے میری تلخ کلامی پر برا بھلا کہے۔

"تم بیچ سے ہٹ جاؤ۔" جہانگیر نے غصے سے بپھرتے ہوئے سلمیٰ کو بے دردی سے ایک طرف دھکیل دیا۔ "یہ اگر میرے جذبے توڑنا چاہتا ہے تو اسے میری چھت کے نیچے یہ شوق بھی پورا کر لینے دو۔ معلوم ہوتا ہے کہ عزرائیل کی حرکت نے اس کا دماغ ہی الٹ دیا ہے۔۔۔"

اس کے لہجے اور الفاظ سے مجھے شدید ذہنی جھٹکا لگا۔ وہ ہوش کے بے قطعی آمادہ نہیں تھا۔ شاید اس نے غصے اور جنون کے عالم میں میرے گریبان پر ہاتھ ڈال دیا تھا لیکن میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ وہ میری کس بات پر اتنا جذباتی ہوا جا رہا تھا۔ اولاد نہ ہونے کے معاملے میں، میں نے اپنی دانست میں وضاحت کر کے قصہ ختم کر دیا تھا۔

"تمہارے اندر سے جنون ورنہ میں واقعی اس کے دو چار دانت گرا دوں گا۔" میں نے جہانگیر کو گھورتے ہوئے سلمیٰ سے کہا۔ "اس سے پوچھو کہ میں نے اس کی شان میں کون سی ایسی گستاخی کی ہے جو اس نے لپک کر میرا گریبان تار تار کر ڈالا؟"

"بکواس مت کرو۔ گریبان تم نے خود پھاڑا ہے۔" غصے میں غراتے غراتے اچانک اس کی آواز رندھ گئی اور وہ سر جھکا کر بہت تیزی کے ساتھ اندر جانے والی راہداری میں گھستا چلا گیا۔

"تم نے یقیناً ان کی دل آزاری کی ہے۔" سلمیٰ میرے چہرے پر نظریں جما کر بولی۔ "وہ بلاوجہ اتنے مشتعل نہیں ہو سکتے۔"

"وہ الّو کا پٹھا بالکل پاگل ہے۔" میں نے اپنی جھونک میں کہا۔ "میں کسی اور موضوع پر بول رہا تھا اور وہ یہ سمجھ بیٹھا کہ میں اولاد نہ ہونے پر اسے طعنے دے رہا ہوں۔ میں نے اس کی وہ غلط فہمی بھی دور کر دی مگر وہ ابھی تک پاگلوں کی طرح الجھا ہوا ہے۔"

"اوہ!" سلمیٰ کے منہ سے بے اختیار ایک گہری سانس آزاد ہو گئی۔ "یہ ان کی فطرت کا دکھتا ہوا پہلو ہے۔ اب تم بھی کر... وہ بے چارے اس قدر پراگندہ ہو رہے تھے۔ تمہیں ان کے ساتھ رعایت سے کام لینا چاہیے تھا۔ بلاوجہ ذرا سی بات کا بتنگڑ بنا بیٹھے۔ تم تھوڑی دیر یہیں ڈرائنگ روم میں بیٹھو۔ میں انہیں سمجھا کر واپس بلاتی ہوں۔"

"اس وقت ان کو پھر کبھی دیکھا جائے گا۔ میرے منہ سے غصے میں پھر کوئی بات نکل جائے گی۔"

"نہیں میری جان کی قسم!" سلمیٰ نے میری طرف جھک کر سرگوشیانہ لہجے میں کہا پھر عام لہجے میں بولی۔ "میری واپسی تک تم یہیں رکو گے۔ ان پھٹے ہوئے کپڑوں میں تم ویسے بھی باہر نہیں جا سکتے۔ واپسی پر میں تمہارے لیے جہانگیر کی ایک قمیص بھی لیتی آؤں گی۔ ابھی تازہ تازہ بات ہے، غبار ختم ہو جائے گا۔ وقت گزر گیا تو پھر تم دونوں کے دل ایک دوسرے کی طرف سے صاف نہیں ہو سکیں گے۔ غضب خدا کا! ایسے دشمنوں کی طرح تم ایک دوسرے سے الجھے تھے۔ میں تو سوچ بھی نہیں سکتی تھی کہ تم دونوں کبھی اس طرح ایک دوسرے کے سامنے صف آرا ہو سکتے ہو۔"

جہانگیر کے آخری لمحات کے رویے نے میرے دل میں اس کے لیے ذرا سا نرم گوشہ پیدا کر دیا تھا لیکن پھر بھی اس کی طرف سے میرا دل کھٹا ہو رہا تھا۔ میں فی الفور واپس چلا جانا چاہتا تھا لیکن سلمیٰ مجھ سے وہاں رکے رہنے کا وعدہ لیے بغیر ٹلنے پر آمادہ نہیں ہوئی اور میں نے اس کے جانے کے بعد کیبنٹ سے اپنے لیے نیٹ اسکاچ کا گلاس لبریز کر کے سگریٹ سلگا لی۔ تپتے جلتے ہوئے ذہن کو تھوڑا سا سکون پہنچانے کے لیے اس وقت یہی تدبیر کچھ کارآمد ثابت ہو سکتی تھی۔

اس تلخ اور تشنہ سیال کے چند گھونٹ معدے میں اترنے کے بعد میرے اعصاب قدرے سکون آشنا ہوئے تو مجھے احساس ہوا کہ اس وقت زیادتی جہانگیر کی نہیں تھی۔ غلط فہمی کی بنا پر وہ یہ سمجھ بیٹھا تھا کہ میں نے دانستہ اس کی محرومی کا ذکر چھیڑا تھا۔ میری وضاحت نے شاید اسے مطمئن کر دیا تھا لیکن وہ اپنی ذہنی حالت کو فوری طور پر اعتدال پر نہ لا سکا۔ اس کے اکھڑے اکھڑے رویے کی بنا پر جب میں نے اس کی کار لے جانے سے انکار کیا تو وہ زبردستی مجھے اپنے ساتھ لے جانے پر تل گیا اور وہیں میرے جارحانہ تیوروں نے تصادم کا ماحول پیدا کر دیا۔ آخر میں اس کی آواز گلوگیر اور انداز مظلومانہ ہو گیا تھا۔ وہ مجھ سے اپنے رویے کی معافی مانگے بغیر شاید یہ توقع کر رہا تھا کہ میں اسے منا لوں گا۔ جہاں قربت اور جذباتی لگاؤ ہو وہاں ایک دوسرے سے ایسی توقعات بے جا بھی نہیں ہوتیں۔ دلوں میں ایک دوسرے کے لیے لامحدود گنجائش ہونے کے باوجود لوگ انا کی خاطر ایک دوسرے کے مقابل اکڑ جاتے ہیں۔ ایسی ضد کا انجام عموماً افسوس ناک ہوتا ہے۔ اس وقت بھی وہی ہوا تھا۔ آدھا گلاس خالی ہونے تک میری روایتی فراخ دلی اور دوست نوازی پوری قوت سے بیدار ہو چکی تھی اور میں نے فیصلہ کر لیا تھا کہ

اگر جہانگیر، سلمیٰ کے ساتھ ڈرائنگ روم میں نہ آیا تو میں خود ہی اُس کی خواب گاہ میں جا کر اُسے اپنے گلے سے لگا لوں گا۔

تھوڑی دیر بعد مجھے بیک وقت کئی محاورے یاد آ گئے۔

"تالی دونوں ہاتھوں سے بجتی ہے!" وہ اندیشہ جو اتنا تو تین بھی مرنے مارنے پہ تُل گیا تھا اور جب مجھ پہ مصالحت کی رو طاری ہوئی تو دل کو دل سے راہ ملی۔ دوسری طرف جہانگیر بھی غالباً اپنے اعتقادِ طرزِ عمل پہ پریشان ہو رہا تھا وہ کچھ دیر بعد سلمیٰ کے ساتھ واپس آیا تو اُس کے چہرے سے زلزلے کے آثار ہویدا تھے۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ دیو ہیکل اور توانا شخص اپنے خواب گاہ کی تنہائی میں کسی بچے کی طرح زار و قطار رو رہا ہو۔

سلمیٰ شاید ہمارے درمیان اپنے مصالحانہ کردار کی ادائیگی کے لیے خاصی تیاری کر کے آئی تھی لیکن اُسے زبان ہلانے کی بھی ضرورت پیش نہیں آئی تھی۔ ہم دونوں کی نگاہیں چار ہوئیں اور شاید نظروں ہی نظروں میں ہمیں ایک دوسرے کے دل کا احوال معلوم ہو گیا۔ جہانگیر میری طرف لپکا اور میں نے بڑھ کر اُسے اپنے سینے سے لگا لیا۔

میں کئی منٹ تک جہانگیر کو اپنے بازوؤں میں بھینچے کھڑا رہا۔ اُس کا پورا وجود آندھی کی زد میں آئے ہوئے کسی تناور درخت کی طرح ہولے ہولے لرز رہا اور جب وہ مجھ سے الگ ہوا تو اس کی تمام لو دنگاہیں نیچے جھکی ہوئی تھیں۔

"دوسری قسم میں دو منٹ میں واپس جا سکوں!" چند لمحوں بعد میں نے جہانگیر سے کہا۔

"سلمیٰ بھابی بلا رہی تھیں مگر اب تم یہیں رہو گے۔ صبح واپس چلے جانا۔" جہانگیر یہ کہتے ہوئے واپس مڑ گیا۔ "میں منہ ہاتھ دھو کر کپڑے بدل کر واپس آتا ہوں۔" وہ چلا گیا اور سلمیٰ وہیں ٹھہری رہی تھی۔

"آج تم سے جاتی حماقت سرزد ہوئی ہے۔" سلمیٰ اٹھتے ہی وہ ملامت آمیز لہجے میں بولی۔ "تمہیں معلوم ہے یہ بات ثابت ہو چکی ہے کہ جہانگیر کبھی بھی باپ نہیں بن سکیں گے۔ اس انکشاف پر وہ بلک بلک کر روئے تھے۔ انھوں نے مجھے مکمل چھوٹ دینے کی بھی پیش کش کی تھی مگر میں نے اس بات کو مقدر سمجھ کر قبول کر لیا ہے۔ وہ اکثر کہتے رہتے ہیں کہ اللہ نے نہ جانے کن گناہوں کی پاداش میں اس محرومی کو اُن کی پیشانی کا داغ بنا دیا ہے۔ پتا نہیں تم نے کیا سوچا تھا کہ بس وہ اندر سے ہل کر رہ گئے۔"

سلمیٰ کی وضاحت نے میری بہت بڑی اُلجھن دور کر دی۔ نادانستگی میں بڑی دکھتی بات کہہ گیا تھا جو جہانگیر کے ذہن پر نقش تھی اس لیے وہ میری نگاہوں میں قابلِ معافی تھا لیکن اسی کے ساتھ میری نگاہوں میں سلمیٰ کی وقعت بھی بڑھ گئی تھی کہ اس نے اپنے شوہر کی ایک محرومی کو مقدر سمجھ کر قبول کر لیا تھا اور ماں بننے کی اس شدید خواہش کا گلا گھونٹ دیا تھا جو کسی بھی شادی شدہ عورت کی زندگی کا سب سے بڑا ارمان ہوتا ہے جہاں تک میری ذات میں اُس کی دلچسپی کا تعلق تھا تو وہ شاید اُس کے مزاج کا ایک حصہ تھا۔ وہ اُس وقت بھی مجھ پہ مہربان ہونے کی کوشش کیا کرتی تھی جب شاید خود جہانگیر کو اپنے لاولد رہنے کا علم نہیں تھا۔ اس کے مرض کی نوعیت بہت عجیب اور نازک تھی کہ وہ ایک مکمل شوہر ہوتے ہوئے بھی صاحبِ اولاد نہیں ہو سکتا تھا۔

مجھے بے اختیار عذرا کی بدنصیب ماں، شمع یاد آ گئی جو خود کوکین کی عادی تھی اور اس کا اکلوتا بیٹا کامران کمسنی میں اس زہر کی چڑھی مقدار کھا کر اپنا ذہنی توازن کھو بیٹھا تھا۔ شاید جہانگیر کو ایسی ہی کسی دکھیاری ماں کی بددعا لگی تھی جس کا اکلوتا لختِ جگر اس کی متعارف کرائی ہوئی ہیروئن کی بھینٹ چڑھ گیا تھا۔

وہ خیال آتے ہی میں لرز گیا۔ اس گناہ کا ارتکاب میں جہانگیر تنہا نہیں تھا۔ تنظیم کے ایک ذمے دار شخص کی حیثیت سے میں پس پردہ رہ کر اُسے لاتعداد ہدایات جاری کرتا تھا جن پر عمل کر کے کراچی کے گلی کوچوں میں ایک منظم سازش کے تحت چرس کے عادی لوگوں کو ہیروئن کے نئے نشے کا عادی بنایا گیا تھا۔ ایک بار ہوش آ جانے کے بعد میرے لیے وہ خیال ہی روح فرسا تھا کہ کراچی کی حد تک میرا نام ہیروئن کے [illegible] میں شمار کیا جا سکتا تھا۔

وہ کس قدر عجیب دن تھے جب کراچی کے [illegible] اور منشیات فروشوں کو اچانک جنگلی سیلاب کی روک [illegible] نہیں بلکہ بازار میں موجود سارا مال سمیٹ لیا گیا اور جب چرس کے عادی اپنے مقررہ اڈوں کے چکر لگاتے لگاتے مایوس ہونے لگے تو انہی اڈوں سے انھیں تجربے کے لیے ہیروئن کی مفت پڑیاں تقسیم کی گئیں اور چند روز کی محنت کے بعد اچانک سارے پورے شہر میں اس ہولناک سفوف کی حیرت ناک مانگ پیدا ہو گئی کیونکہ معاشرے کے محروم اور ناآسودہ لوگوں کو سدا تحیر ترسنے کی لاشعوری تلاش رہتی ہے تاکہ وہ دن بھر زندگی کے سنگین حقائق سے مقابلے میں اپنی انا اور اپنی معصوم آرزوؤں کو لہولہان کرنے کے بعد وہ چند کش یا چند گھونٹ لے کر کچھ دیر کے لیے اپنے خوابوں کی جنت تعمیر کر سکیں جہاں سب کچھ اُن کی مرضی اور اشاروں کے مطابق ہوتا ہو، اُن پہ کوئی قدغن نہ ہو، کوئی اُن کی خواہشوں کے برعکس اُن کے حکموں میں غلامی کے طوق نہ ڈالتا ہو۔ نیز بدنصیبی کے اتھاہ اندھیروں میں اپنی [illegible] کی دمک تلاش کرنے کے لیے معاشرے کے وہ مفرور اور

اٹھی لوگ جو سب کچھ چھوڑ کر والہانہ عقیدت کے ساتھ ہیروئن کی طرف
راغب ہوئے تھے اور یوں ہوا اور یکایک موت کا وہ سمندر خود
بخود اپنی جگہ پیدا کرنے لگا۔ پانی کو نشیب تلاش کرنے میں کوئی
وقت نہیں ہوتی۔ اسی طرح ہیروئن بھی خود بخود ہر اس گلی، محلے،
نکڑ اور اڈے پر پہنچنے لگی جہاں اس کی ضرورت تھی۔

نشہ طاقت کا ہو یا شراب کا ___ چرس کا ہو یا ہیروئن
کا ___ کبھی اچھا نہیں ہوتا۔ نیکی اور بدی کے ہر امتیاز کو مٹا کر انسان
کو انسان نہیں بلکہ آدمی کو نفس کا غلام بنا دیتا ہے لیکن پھر بھی اگر
موازنہ کیا جائے تو شراب، چرس یا بھنگ انسان کو اپنا غلام
نہیں بناتی۔ یہ امکان ہر وقت باقی رہتا ہے کہ آدمی اپنی دیگر
ضروریات پوری کرنے کے بعد اس شوق میں پیسہ برباد کرے
لیکن ہیروئن ایک لرزہ خیز نشہ تھا جس کی ابتدا شوق یا فیشن کے
طور پر کی جا سکتی تھی لیکن ایک بار اس کے اثرات خون اور اعصاب
میں سرایت کر جائیں تو یہ نشہ اس طرح رگ رگ میں پیوست ہو جاتا
ہے کہ مقررہ وقت پر مطلوبہ مقدار نہ ملے تو آدمی ہولناک اعصابی
اور دماغی اختلال، اضطراب اور اذیت سے دوچار ہو جاتا ہے
وہ چاہے بھی تو اسے ترک نہیں کر سکتا۔ بھوکا رہ سکتا ہے، بستر کے
بجائے کوڑے کے ڈھیر پر جا کر پڑا رہ سکتا ہے، چوری یا
قتل بھی کر سکتا ہے لیکن ہیروئن نہیں چھوڑ سکتا۔ اور یہی ہیروئن کے
فروغ میں سب سے بڑا کردار کلیدی نوعیت کا تھا۔

میرے لیے صرف یہی ایک احساس سکون کا باعث تھا کہ
شی والوں نے مجھے اپنا آلۂ کار بنا کر میرے ہاتھوں پاکستان میں
جتنے مالی منافع حاصل کیے تھے، ان سے کئی گنا زیادہ نقصانات
میں ان کو پاکستان اور یورپ میں پہنچا چکا تھا۔ پاکستان میں وقت
کا پہیہ الٹا چلانا میرے بس سے باہر تھا ___ بفرض محال میں شی
کو نیست و نابود کرنے میں کامیاب ہو بھی جاتا تو بھی ہیروئن
کی وہ طلب برقرار رہتی جو پاکستان میں پیدا ہو چکی تھی۔ مقامی
ضروریات کے لیے یہ براؤن شوگر باہر سے درآمد شدہ نہیں ہوتی
تھی بلکہ ہماری اپنی سرحدوں میں دشوار گزار پہاڑی وادیوں میں
افیم کی فصلیں لہلہاتی تھیں اور ان سے ہیروئن کشید کرنے کے
کارخانے ناقابل شکست سرحدی چٹانوں میں بکھرے ہوئے
تھے۔ ان تجربہ گاہوں اور کارخانوں کی حفاظت پر سفاک پیشہ ور
محافظ دن رات مامور رہتے تھے۔ جہاں لوگوں کو رہنے کے لیے
پختہ مکان اور استعمال کے لیے بجلی جیسی بنیادی سہولتیں میسر
نہیں تھیں وہاں جنریٹر ان کارخانوں کو دن رات بجلی فراہم کرتے
تھے۔ بعض کارخانوں کے گرد ریڈار سے منسلک حساس جنگی
آلات نصب تھے جو قرب و جوار میں اجنبی پنچھیوں تک پر نگاہ
رکھتے تھے۔ ایسے ناقابل شکست حصار میں کشید ہونے والی
ہیروئن ہر حال میں بکتی رہتی۔ شی نہ ہوتی تو دولت کے رسیا،
بہتیرے مقامی بھیڑیے اس کمی کو پورا کر دیتے کیونکہ ہیروئن
میں وہ بڑی کشش تھی۔ مقامی منڈیوں کے سہارے وہ رابطے قائم
کیے جا سکتے تھے، پھر موقع میسر آتے ہی اس کی چھوٹی چھوٹی کھیپ
دساور اسمگل کی جا سکتی تھیں۔ اس وقت دنیا میں ہیروئن وہ واحد
جنس تھی جس کے سودوں پر سو گنا سے زیادہ منافع حاصل کیا
جا سکتا تھا۔ لاکھ کے کروڑ بنانا بس ایک قدم کے فاصلے رسک پر منحصر
تھا۔ منزل پر پہنچا اور احتیاط سے ذرا سی چوک ہوتے ہی سو گنا منافع تیر اور
کی طرح حاصل کیا جا سکتا تھا۔ جس طرح سونے سے زیادہ مہنگی یہ جنس
جرائم پیشہ لوگوں کے ساتھ ہی عام کاروباری طبقوں میں بھی
مقبولیت حاصل کرتی جا رہی تھی جو ہیروئن کی اسمگلنگ سے
سرمایہ حاصل کر کے راتوں رات ایسے بڑے کاروبار جما سکتے تھے
جن کا پوری زندگی تصور بھی محال تھا۔ خاندانی دھندوں میں دیوالیہ
ہونے والے بھی تھوڑی سی ہمت کر کے اور کچھ خطرہ مول لے
کر اپنے باپ دادا کی ڈوبتی ہوئی ساکھ بچا سکتے تھے۔ ان سب
طبقوں میں آپس میں کوئی مطابقت نہیں تھی لیکن پڑیاں بیچنے والے
خوردہ فروشوں سے واحد کھیپ لے جانے والے بیوپاری اور
ساہوکار دولت تک، سب کی کوششیں ہیروئن کو شب و روز
فروغ دے رہی تھیں اور گہرائی میں سوچنے پر یوں محسوس ہوتا
تھا جیسے آنے والے چند برسوں میں مشرق سے مغرب تک ہر
طرف ہیروئن چھا جائے گی اور براؤن شوگر کی اس چمکتی ہوئی دھند
میں پوری انسانیت سسکیاں لیتی اور لڑکھڑاتی ہوئی اخلاقی
تباہی کی اس کھائی تک وادی میں گم ہو جائے گی جہاں سے پلٹ آنے والوں
کو بھی کسی کی کوئی خبر نہیں ملتی۔

مشرق میں تضاد تھا۔ ترکی سے جاپان تک ہر ملک اور شہر
کے رواج مختلف تھے لیکن پھر بھی یہ کہا جا سکتا تھا کہ تھوڑی
بہت مادی ترقی کے باوجود مشرق میں کسی نہ کسی حد تک اخلاقی
اور روحانی اقدار زندہ تھیں جن کے سہارے اس عفریت کا کسی
حد تک مقابلہ کیا جا سکتا تھا لیکن مغربی معاشرے مادی ترقی کی
اس معراج کو چھو رہے تھے جہاں زندگی، اخلاق اور مذہب کو
مردہ تہذیب کا ورثہ قرار دے کر موٹی موٹی علمی کتابوں میں دفن کر دیا
گیا تھا۔ نہ رشتوں کی عزت باقی رہی تھی نہ دانش کا احترام۔ کامیابی،
ترقی اور خوشی کے معیار بدل گئے، سکون کو جھنکار میں بدل دیا گیا تھا
مال و دولت کی اس اندھا دھند دوڑ میں احساسات کچلے جا رہے
تھے کیونکہ وہ انسان کے ضمیر کا ایک حصہ ہیں۔ انھوں نے ہر معیار
کو سکوں میں ڈھال لیا تھا لیکن انسان کا ضمیر نہیں بدل سکے

تھے۔ پھر انسانوں نے انجو وہ ذا تجو اس مادی حصول کو اپنے اوپر مسلط کر لیا تھا جس کی وجہ سے ذات اور روح کے زخموں میں اضافہ ہو رہا تھا جس کے درماں کے لیے ہر شام پب، ریستوران اور شراب خانے سجائے جاتے تھے جہاں پیسے کے زور سے نشہ خرید کر انسان اپنے دکھوں کو اس میں گھول کر پی جاتا تھا۔ مسائل جتنے بڑھتے جا رہے تھے اسی قدر تیز نشوں کی منڈی تیز ہو رہی تھی جن میں ہیروئن سرفہرست تھی مگر بار بار کا اکا دکا گرل فرینڈ اور ان کے دوسرے بوائے فرینڈ کی طرح مغرب میں بے شمار لوگوں نے ہیروئن کو بھی اپنے روزمرہ کے لوازمات میں شامل کر لیا تھا۔ وہ اس کی ہلاکت سے خوفزدہ نہیں تھے۔ ان کی منطق تھی کہ کھانے کے بغیر موت ہو سکتی ہے تو ہیروئن کے بغیر بھی آ سکتی ہے۔ نہ خوراک کے روزمرہ معمولات کو ایڈکشن کے خوف سے ترک کیا جا سکتا ہے نہ ہیروئن کو۔

اسی لیے مغرب کے فرزانے ہیروئن سے خوف زدہ تھے۔

ان کے ذہنوں میں ترقی کا سودا اتنا تیز تھا کہ انفرادی مسئلوں پہ سوچنے کی کسی کو مہلت نہیں تھی۔ نظام شمسی کے تسخیر کے بعد گرام چل رہے تھے۔ خلا میں سواریاں تیرتی پھرتی تھیں، ایسے میں ہر ایک دل کے آنگنوں کا کہاں تک خیال رکھا جا سکتا تھا۔ آبگینے ٹوٹتے تھے اور خاموشی سے ہیروئن کی ایک اور پڑیا کھل جاتی تھی۔ رواداری اور انفرادی آزادی کے نام پہ وہاں بھیانک ناسور پروان چڑھ رہے تھے۔ بالغ بیٹیاں رات رات بھر بوائے فرینڈ کے ساتھ ڈسکو ناچ گھروں میں ناچتی تھیں، بیویاں دوسرے مردوں سے بغل گیر ہوتی تھیں تو ان کے مرد استحقاقاً دوسری عورتوں پہ زور آزمائی کرنے لگتے تھے۔ بچیاں دربدر ہو گئی تھیں۔ قانون ان کا پشت پناہ تھا۔ رشتوں کے حوالے سے ایک دوسرے سے باز پرس کا واجبی سا حق باقی رہ گیا تھا جس کا جواز ہو تو جواب مل سکتا تھا ورنہ نُسوں کا ایک سفا سا لفظ جرم و گناہ، حق تلفی، بے وفائی اور بے مہری کی لاتعداد مورننگ کہانیوں کو چپکے سے نگل جاتا تھا۔ ان سب کو دیکھنا ان فرزانوں کے بس سے باہر تھا مگر وہ یہ بھی جانتے تھے کہ انہوں نے اپنا بہت کچھ کھو کر انا کے سمجھوتوں کی بنیاد پر جو معاشرے کاشت کیے ہیں ان میں فرد کی محرومیوں کا سلسلہ روز بروز دراز ہوتا چلا جائے گا اور اسی کے ساتھ ذہن کو معطل اور اعصاب کو ماؤف کر دینے والے زہریلے نشوں کی طلب بھی بڑھتی چلی جائے گی اس لیے انہوں نے طلب ختم کرنے کے بجائے رسد تباہ کرنے پہ اپنی ساری توجہ مرکوز کی ہوئی تھی۔ امریکہ سے یورپ تک، ہر ملک انسداد منشیات کے نام پہ لاطینی امریکہ اور مشرقی ملکوں کو فراخ دلی سے امداد دے رہا تھا کہ وہ اپنی زمینوں پہ افیم کا ایک پودا بھی نہ پنپنے دیں۔ افیم کے کاشت کار مزاحم ہوں تو طاقت کے زور پہ ان کی زمینوں کو بانجھ کر دیا جائے تاکہ ان کے محروم اور ناآسودہ لوگوں تک ہیروئن کی ایک چٹکی بھی نہ پہنچ سکے۔

ہر جنس کی تجارت میں...... معاشیات کا طلب اور رسد کا اصول پوری قوت سے کارفرما تھا۔ اس کی آڑ میں مہا شوشنے ہتھیاروں سے دال گندم تک کی کوٹا بندی کی ہوئی تھی لیکن ہیروئن کے معاملے میں وہی ماہرین الٹی گنگا بہا رہے تھے۔ طلب ختم کرنے کے بجائے اس کی رسد تباہ کرنے پہ تُلے ہوئے تھے۔ یہ بھول گئے تھے کہ اس طرح وہ ہیروئن کبھی ختم نہ کر سکیں گے بلکہ بھاؤ مزید اوپر چلے جائیں گے۔ شاید اسی وجہ سے روز بروز اور سال بہ سال ہیروئن میں عالمی دلچسپی بڑھتی ہی جا رہی تھی اور اسمگلنگ فروغ پا رہی تھی۔

میں نے آخری گھونٹ لیا اور میرے ہاتھ میں شفاف گلاس چمکتا رہ گیا۔ کندن کا سا جھلملاتا ہوا انعکاس میرے حلق سے معدے تک آگ کی ایک لکیر پیدا کرتا ہوا اپنے انجام کو پہنچ چکا تھا۔

اس وقت میرے دل میں ایک بڑا اچھوتا اور دلچسپ سا خیال پیدا ہوا۔ مجھے شن اور اس کی عالمی سرگرمیوں سے کوئی دلچسپی نہیں تھی۔ اگر جی لائینگ مجھے یقین دلا دیتا کہ وہ ایک گرام ہیروئن بھی پاکستان میں بیچے بغیر سرحدی کارخانوں کی ساری پیداوار مغربی منڈیوں میں بیچے جائے گا تو شاید میں بھی اس کا دعاگو بن جاتا۔ مشرق اور مغرب اس کرے کے دو مختلف حصے تھے جن کی نہ اقدار مشترک تھیں نہ مفادات۔ اس لیے میری ساری ہمدردیاں میرے اپنے مشرق، اپنے پاکستان تک محدود ہو کر رہ گئی تھیں مگر نشے کی ... تھا۔ میں نے اس وقت یہاں تک سوچا کہ اگر دو کوڑی کی ... کروڑوں کی مالیت رکھنے والی ہیروئن قبضہ کر کے سرکاری سطح پہ مغربی ممالک کو برآمد کی جائے یا بالواسطہ طریقوں سے شن اور مافیا سے سودے کیے جائیں تو اس طرح حاصل ہونے والے خطیر زرمبادلہ سے ملک کی قسمت ہی بدلی جا سکتی تھی۔ اگر وہ چند سال گندم، چاول، کپاس اور گنے کو بھول کر ہر زرخیز زمین کے سینے میں افیم بو دی جائے تو دیکھتے ہی دیکھتے ہم اپنے بھاری قرضے ادا کر کے دوسروں کو قرضے دینے کی پوزیشن میں آ سکتے تھے۔

لیکن یہ ممکن نہیں تھا۔ مغربی اجارہ داروں نے ہیروئن اور افیم کو عالمی سطح کا جرم قرار دیا ہوا تھا۔ ملٹی نیشنل دوا ساز اداروں میں مسکن ادویہ کے نام پہ ایل ایس ڈی اور اس جیسے لاتعداد دوسرے سینتھیٹک نشے سرکاری سرپرستی میں باقاعدہ لائسنسوں پہ تیار ہو رہے تھے۔ ہر سال ٹنوں کی مقدار میں بھاری منافعوں پہ بک رہے تھے اور طبی استعمال کے علاوہ نشہ بازوں میں ان کی مقبولیت

کوئی چھپا ہوا راز نہیں تھی لیکن ان پر کوئی پابندی نہیں تھی۔ اس کے برعکس انکل کا جیسے کاروبار خاتون کو اجازت نامے ملتے رہتے تھے گو مشرق کی زرخیز زمین سے قدرتی طور پر پھوٹنے والے افیم کے پودے سے مغرب خوف زدہ تھا اور انھوں نے عملاً رسمی زبانی قانونی طور پر پوری دنیا میں پوست یا افیم کو شجر ممنوعہ بنا ڈالا تھا۔

اس وقت میرے دماغ کی پرواز بہت بلند تھی۔ مجھے یوں محسوس ہونے لگا جیسے عالمی سیاست اور معاشی اجارہ داری کا نیا نوآبادیاتی نظام اس دور میں صرف افیم اور ہیروئن تک محدود ہو کر رہ گیا ہے۔ مغرب والے ہماری ضرورت کی چیزیں ہمیں مہنگے داموں فراہم کرتے ہیں اور ہمیں سستی زرعی پیداوار میں مصروف رکھ کر اس بیش قیمت فصل سے محروم رکھنا چاہتے ہیں جس کی قیمت وہ اپنا سب کچھ بیچ کر بھی ادا نہیں کر سکتے تھے۔ اسی لیے انھوں نے ہمارے معاشی سیانوں کے ذریعے ٹیکنالوجی کے لیے یہ قوانین بنوائے کہ ہیروئن سے حاصل ہونے والا دھن کسی بھی طرح ہماری معیشت میں شامل ہو کر اپنا بھرپور ترقیاتی کردار ادا نہ کر سکے۔ جب تک اس خطیر سرمائے کو تجوریوں یا ذاتی نیٹ ثابت اور غیر پیداواری مدات تک محدود کیا گیا اس وقت تک دوسروں میں اس طرف سرمایہ کاری کا رجحان بھی رکا رہے گا اور مغرب کو اس کے طے کردہ مفادات حاصل رہیں گے۔ اس معاملے میں میرے ذہن میں ایک اہم نکتہ یہ بھی پیدا ہوا کہ جب پوست والوں کو ہیروئن ملک سے باہر بھیجنے میں ناقابل تصور منافع حاصل ہوتا تھا تو وہ اس کی کچھ مقدار انسانی معاشرے میں منڈیوں میں کیوں پھینکتے تھے؟ اس مقدار کو باہر بھیج کر وہ زیادہ منافع حاصل کر سکتے تھے۔ چند ثانیے کے پُر سرور سناٹے کے بعد میرے ذہن نے اس سوال کا جواب بھی تلاش کر لیا۔ جس طرح حکومتوں میں شامل بہت سے مخلص لوگ نادانستگی میں بڑی طاقتوں کے آلۂ کار بنا لیے جاتے ہیں، ایسا ہی شاید منشیات کے معاملے میں بھی ہوا ہو۔ ہو سکتا ہے کہ پاکستان میں بیچی جانے والی ہیروئن کو کسی عالمی طاقت سے زیر تلافی ادا کیا جاتا رہا ہو۔ ان کے لیے ضروری تھا کہ پاکستان کے لوگ اپنی آنکھوں سے اپنی گلیوں اور گھروں میں ہیروئن کی تباہ کاری دیکھ سکیں اور ان کے دلوں میں افیم سے اس حد تک اجتماعی نفرت پیدا کر دی جائے کہ وہ کسی بھی قیمت پر افیم کی کاشت کے حق میں چلائی جانے والی کسی مہم کی حمایت نہ کریں بلکہ ایسی مہم چلانے والوں کے اپنے ہاتھوں سے چیتھڑے اڑا دیں۔

میں چند لمحوں تک اپنے افیم کے کھیت قائم کرنے کے عجیب سے عالمی خفیہ گروہ اور بالادستی کے خلاف احتجاج کرنے کے بارے میں غور کر رہا تھا کہ جہانگیر کی آواز نے مجھے چونکا دیا۔ میں نے سر اٹھایا تو وہ سلمیٰ کے ساتھ ہولے ہولے رقص کرتا ہوا میری طرف آ رہا تھا۔ وہ رقص کا اتنا شوقین نہیں تھا۔ اس لیے میں نے آنکھیں پھاڑ کر ان دونوں کو دیکھا اور جب ان کے چہرے دھندلاتے ہوئے محسوس ہوئے تو میں نے سمجھ لیا کہ سگریٹ وسکی کا پورا گلاس اپنا کام دکھانے لگا تھا۔ میں نے بے اختیار اپنی آنکھیں موند لیں۔

صبح میں دیر سے اٹھا تو سر خاصا بھاری ہو رہا تھا۔ ہولے ہولے کھوپڑی سہلاتے ہوئے اس کا سبب بھی سمجھ میں آ گیا۔ کثرت مے نوشی کے بعد ہونے والی اس گرانی کو انگریزی میں ہینگ اوور کہا جاتا ہے لیکن اردو میں اس کے لیے کوئی ایسا جامع لفظ موجود نہیں ہے۔ شاید اردو والے ظرف سے زیادہ پیتے ہی نہیں تھے یا پھر ان کے ظرف بلند تھے کہ بوتلیں لنڈھا کر بھی ہینگ اوور کا شکار نہیں ہوتے تھے۔

میں اس وقت خواب گاہ میں صاف ستھرے بستر پر موجود تھا۔ میں نے سگریٹ سلگا کر ذہن پر خاصا زور دیا لیکن افیم کے ذاتی کھیتوں سے آگے کچھ یاد نہ آ سکا۔ مجھے دل ہی دل میں ندامت ہونے لگی کہ جہانگیر سے جھڑپ کے بعد مجھے اتنی زیادہ نہیں چڑھانی چاہیے تھی۔ اس حالت میں اگر مجھ سے کوئی ناشائستہ حرکت سرزد ہو گئی ہوتی تو شاید اس وقت بستر کے بجائے بچا کھچا سکندر باہر فٹ پاتھ پر پڑا ہوا ہوتا۔

میں نے غسل خانے میں جانے کا ارادہ کیا ہی تھا کہ دروازے پر دستک ہوئی اور میرے جواب کا انتظار کیے بغیر جہانگیر اندر آ گیا۔ اس کے ہونٹوں پر زندگی سے بھرپور مسکراہٹ رقصاں تھی اور چہرے پر پچھلی رات کی تھکن کا شائبہ تک نہیں تھا۔

"میں سوچ رہا تھا کہ تیار ہوتے تو ساتھ ہی نکل جاتے لیکن تمھارے اوپر غسل سوار ہو رہی ہے۔ جب آرام سے دل بھر جائے تو سلمیٰ سے گاڑی کی چابی لے لینا۔ میں شام کو فیکٹری سے واپسی پر تمھیں فون کر لوں گا۔" اس نے ہنستے ہوئے کہا۔

"ذرا بیٹھ جاؤ۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "یہ سب تو ہو رہا ہے مگر مجھے یہ بتاؤ کہ رات کو میں ڈرائنگ روم سے یہاں کیسے پہنچ گیا؟"

"کیسے پہنچتے؟" اس نے حیرت بھرے لہجے میں کہا۔ "تم تھوڑے سے ڈرنک ضرور نظر آ رہے تھے لیکن گفتگو ختم ہونے کے بعد میرے ساتھ اپنے قدموں پر چل کر یہاں آئے تھے کیا واقعی

"تمہیں کچھ یاد نہیں رہا؟"

میں نے انکار میں سر ہلا دیا۔ "رات کو تمہاری احمقانہ حرکتوں کو بھلانے کے لیے مجھے نیٹ اسکاچ کا پورا گلاس معدے میں انڈیلنا پڑ گیا تھا۔ یہ شاید پہلا موقع ہے کہ میرا حافظہ میرا ساتھ چھوڑ گیا تھا۔ گفتگو کیا ہوئی تھی ہمارے درمیان؟"

"اوہ! تو تم واقعی آؤٹ تھے۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا۔ "لیکن ساری بحث میں کہیں بھی اندازہ نہیں ہو سکا کہ تم اتنی پیے ہوئے تھے۔ پاکستان میں افیم کی کاشت کے حق میں تمہارے سارے دلائل مربوط اور مضبوط تھے۔ میں سوچ رہا تھا کہ تم جس راستے پر الجھاؤ اس کے حق میں کہیں نہ کہیں سے ناقابلِ تردید دلائل جمع کر ہی لیتے ہو۔ یہ بتاؤ کہ اب ٹھیک ہو یا اب بھی کچھ گڑبڑ ہے؟"

"غنیمت ہے کہ میں بالکل ہی آؤٹ نہیں ہوا تھا۔" میں نے اطمینان محسوس کرتے ہوئے کہا۔ "میں ڈر رہا تھا کہ کہیں اس حالت میں کوئی بد اخلاقی نہ کر بیٹھا ہوں۔ تمہارے غصے سے اب ڈر لگنے لگا ہے۔"

"سچ پوچھو تو میں تمہاری خوش اخلاقی سے پریشان ہو گیا تھا۔" وہ ہنستے ہوئے بولا۔ "سلمیٰ سے سلیپنگ سوٹ اور نئی قمیص لینے کے بعد تم اچانک ہی اس پر مہربان ہو گئے تھے اور اس کی تعریفیں شروع کر دی تھیں۔ تمہارے خیالات سن کر وہ بہت خوش ہوئی تھی لیکن میں نے بلیک لیبل کی خالی بوتل دیکھتے ہی اُسے واپس خواب گاہ میں بھیج دیا۔ مجھے ڈر تھا کہیں تم خوشی کے عالم میں اس کے ساتھ ناچنا نہ شروع کر دو۔ کمال کی بات یہ ہے کہ اس کے جاتے ہی تم نارمل نظر آنے لگے تھے اور بعد میں میرے ساتھ بھی برف ڈال کر ایک ڈبل پیگ لیا تھا۔ ایک بجے کے بعد ہم وہاں سے اُٹھے تھے۔ لیٹے کمرے میں بھی میں دیر تک تمہارے نظریات پر غور کرتا رہا تھا۔"

"بس میں یہی جاننا چاہ رہا تھا۔ اب تم چاہو تو فیکٹری جا سکتے ہو۔ میں بھی ایک گھنٹے میں یہاں سے روانہ ہو جاؤں گا۔ اس بارے میں اب شام کو ہی گفتگو ہو گی۔" میں نے بستر سے اتر کر اپنے بدن پر موجود دھاری دار سلیپنگ سوٹ کا جائزہ لیتے ہوئے کہا اور وہ فوراً ہی میرے کمرے سے چلا گیا۔ اس سے بات ہونے کے بعد میرے سر سے بہت بڑا بوجھ اُتر گیا تھا۔

میں تیار ہو کر کچن میں پہنچا تو سلمیٰ وہاں ناشتے کی مختصر سی میز کے گرد بیٹھی ایک باتصویر رسالے کی ورق گردانی میں محو تھی۔ خوش دلی سے میرا استقبال کرتے ہوئے اس نے فوراً ہی ناشتے کی تیاری شروع کر دی۔

"رات کو تم بہت ترنگ میں تھے۔" اس نے شوخی سے ہنس کر کہا۔ "میرے ساتھ تمہاری عقیدت دیکھ کر جہانگیر ہوش کھو بیٹھے تھے۔ ان کی ہدایت پر مجھے مجبوراً کمرے میں جانا پڑ گیا۔ کیا واقعی تم مجھے بے وقوف تو نہیں بنا رہے تھے؟"

"اس کی گنجائش ہی نہیں تھی۔ دراصل یاری دوستی کے بارے میں میں بہت پُرخلوص اور سادہ دل واقع ہوا ہوں۔ ہمارے جھگڑے میں تم نے جو رول ادا کیا، اُس نے میرے دل پر گہرا اثر کیا تھا۔ تم اپنی ذہانت سے کام نہ لیتیں تو ہم میں سے کوئی ایک دوسرے پر ہاتھ اٹھا سکتا تھا۔ ایسا ہو جاتا تو شاید ہمیشہ کے لیے ہماری دوستی ختم ہو جاتی۔"

"جہانگیر کو ذرا دیر سے اپنی غلطی کا احساس ہوا۔ دراصل کل رات مجھے پہلی بار اندازہ ہوا کہ تم دونوں کے دلوں میں ایک دوسرے کے لیے کیسی محبت موجود ہے۔ میرے چھیڑنے پر جہانگیر غصے میں بلک کر رو پڑے تھے اسی وجہ سے پہلی واپسی میں دیر ہو گئی تھی۔"

جہانگیر کے کہنے پر وہ پچھلی رات ڈرائنگ روم سے خواب گاہ میں واپس ضرور چلی گئی تھی لیکن بہرحال وہ ایک عورت ہی تھی۔ مجھے پچھلی رات کے رویے نے اس کے دل میں ایسی گدگدی پیدا کر دی تھی جاری لشتے کی جھونک میں کہے ہوئے الفاظ کی بازگشت تک بستر پر کروٹیں بدلتی رہی۔ جب جہانگیر خواب گاہ میں واپس آیا تو سلمیٰ کی آنکھوں سے نیند کوسوں دور تھی اسی لیے جہانگیر نے نیند کے بارے میں میرے جدید نظریات پر اس سے بات کرنے کا موقع مل گیا تھا۔ میں نے ذہن پر گہری دھند چھا جانے سے پہلے جو کچھ سوچا تھا اس پر غالباً بہت مدلل انداز میں جہانگیر سے گفتگو کی تھی کیونکہ سلمیٰ کو میرے فرمودات کی صحت پر ذرا بھی شبہ نہیں ہوا تھا بلکہ وہ تصدیق طلب لہجے میں یہ جاننا چاہ رہی تھی کہ کیا واقعی اس علاقے میں طاقت اور سیاست کے سارے کھیل افیم سے وابستہ ہو کر رہ گئے تھے؟

اگر جہانگیر اور اس کے بعد سلمیٰ اس موضوع پر مجھ سے بات نہ کرتی تو شاید میں ان تمام باتوں کو اپنے بہکے ہوئے ذہن کی تخلیق سمجھ کر بھول گیا ہوتا لیکن بات کے حوصلہ افزا ردعمل نے مجھے ناشتے کے دوران میں اس بارے میں دوبارہ سوچنے پر مجبور کر دیا۔

اگر پاکستان میں ہیروئن کو فروغ دینے کی منصوبہ بندی میں کسی بڑی طاقت کی شدید نفرت کی فضا پیدا کر رہی تھی تو یہ بات ناقابلِ فہم تھی کہ وہ قبائلی اور سرحدی علاقوں سے بڑے پیمانے پر ہیروئن خرید کر باہر بھی اسمگل کر رہے تھے۔ یعنی ان عمل سے پتی والے ہیروئن تیار کرنے والوں اور افیم کاشت

کرنے والوں کی براہِ راست حوصلہ افزائی کرتے تھے بلکہ میری معلومات کے مطابق ویرالائیڈ کی کوششوں سے جرمن کیمسٹ ڈاکٹر پی۔ سی۔ جے۔ ڈالٹن نے براہِ راست اپنی نگرانی میں بہاماز والی میں موس فاؤنٹ کی پہلی لیبارٹری میں بہترین قسم کی ہیروئن تیار کرنے کا آغاز کیا تھا۔

وہ ایک ایسا پیچیدہ سوال تھا جس کا جواب شاید جمی لائیڈ کے سوا کسی کے پاس نہیں تھا۔ صرف اسی جواب کی روشنی میں ثمی کے صحیح کردار کے بارے میں کوئی یقینی رائے قائم کی جا سکتی تھی۔

جرائم کی عالمی برادری میں ثمی کا نام جس قدر ہولناک اور لرزہ خیز تھا اس کے مقابلے میں اس کی عام لوگوں میں ذرا بھی شہرت نہیں تھی۔ وہ جہاں بھی سرگرم تھے اپنی منڈی پر پوری طرح قابض تھے۔ حد تو یہ تھی کہ شہرۂ آفاق مافیا والے بھی ان کے سائے سے بچنے کی کوشش کرتے تھے مگر ثمی غیر معروف تھی اور دنیا کا نام دنیا کے پسماندہ ملکوں میں بھی اچھی طرح جانا جاتا تھا۔

مجھے لبنان کے ایئرپورٹ پر ملنے والا شخص فرانکو لومبارڈی یاد آیا جو ہماری نگاہوں سے اوجھل رہ کر غالباً پوری رات میلان میں ہماری نگرانی کرتا رہا تھا۔ وہ یقیناً ایک قابلِ اعتماد لیکن نچلے درجے کا آدمی تھا۔ اس نے خود کو مافیا کے ایک رکن کی حیثیت سے متعارف کرا کے بہت سی ایسی باتیں بتا کر مجھے حیران کر دیا تھا جن سے میرے اور سلطان شاہ کے علاوہ کسی تیسرے شخص کو واقف نہیں ہونا چاہیے تھا۔ اس نے اپنے بڑوں کی طرف سے مجھے مافیا کے لیے [illegible] کام کرنے کی پیشکش کی تھی۔ میری طرف سے مہلت طلب کیے جانے پر اس نے مجھے کبھی والے اشتہار کے ذریعے پاکستان میں مافیا کے مقامی سربراہ سے رابطہ قائم کرنے کی تجویز پیش کی تھی جسے میں نے نظرانداز کرنے کا فیصلہ کر لیا تھا مگر نئے حالات میں مافیا والوں سے میرا رابطہ اس اعتبار سے سود مند ہو سکتا تھا کہ ان کے ذریعے مجھے ان کی سب سے بڑی حریف تنظیم 'ثمی' کے بارے میں اہم معلومات حاصل ہو سکتی تھیں۔

سلطی کا رویہ میرے ساتھ بہت والہانہ اور محبت آمیز تھا لیکن اس دن مجھے قدرت کے اس نظام کا اندازہ ہوا کہ طلب و خمار کے لیے راہوارِ مشرق کا اندھیروں میں ڈوب جانا بہت ضروری ہوتا ہے ورنہ دن کے اُجالے میں رومان پسند طبیعتوں میں بھی اتنی جولانی نہیں آتی کہ من و تو کے فرق کو فراموش کر کے وصول وصال باہم پیش قدمی کر سکیں۔

تھوڑی دیر بعد میں جہانگیر کی سیاہ شیلارڈ لے کر ہوٹل سے روانہ ہو گیا۔

سلطان شاہ سے پچھلی رات یہ طے ہو گیا تھا کہ وہ امیر داوا کے جنازے میں شریک ہو کر اس کے ساتھی کو پہچاننے کی کوشش کرے گا۔ اس کے بعد اسے بہادرس کالونی کی اسی بہادر آباد رہائش گاہ پر لوٹ جانا تھا جہاں وہ مجھ سے ملاقات سے پہلے تک رہا کرتا تھا۔ پھر اسے ولیمز کے رواساز کارخانے میں ملازمت حاصل کرنے کی کوشش کرنی تھی۔

وہ سب طے تھا لیکن پھر بھی میں نے شریف آباد میں جہانگیر کے فلیٹ کا چکر لگانا ضروری سمجھا۔ حالات میں کسی غیر متوقع تبدیلی کی بنا پر سلطان شاہ کسی وجہ سے وہاں واپس بھی پہنچ سکتا تھا کیونکہ فلیٹ کی ایک فاضل چابی اس کے پاس بھی موجود تھی۔ میں کار پارک کر کے اوپر پہنچا تو کی ہول میں چابی لگاتے ہی دروازہ خود بخود کھل گیا۔ میں گھبرا کر مدافعانہ انداز میں ایک قدم پیچھے ہٹ گیا اور اسی لمحے کھلے ہوئے دروازے کی اوٹ سے سلطان شاہ کا گمبھیر چہرہ سامنے آگیا۔

"تو میرا اندازہ درست ہی نکلا؟" میں نے ایک گہری سانس لیتے ہوئے خفت آمیز لہجے میں کہا اور فلیٹ میں داخل ہو گیا۔

خلافِ معمول اس وقت سلطان شاہ کا موڈ شگفتہ نہیں تھا۔ شاید پچھلی شام امیر داوا کے علاقے میں برپا ہونے والے فساد کے اثرات اس کے ذہن سے زائل نہیں ہو سکے تھے۔

"تمہارے اندازے ہمیشہ درست ثابت ہوتے ہیں مگر میں جھک مارتا رہ جاتا ہوں۔ اخبار تو دیکھ ہی لیا ہوگا تم نے؟" اس نے میرے ساتھ کمرے میں داخل ہوتے ہوئے اداس لہجے میں کہا۔

"اخبار دیکھنے کی مہلت ہی نہیں ملی۔ تم خلاصہ سنا دو۔" میں نے صوفے پر دراز ہوتے ہوئے کہا۔

"اس علاقے میں ایک گھنٹے تک گھمسان کا رن پڑا۔" اس کی آواز میں تاسف کے سائے گہرے ہو گئے۔ "قدرت شاہ کے مسلح آدمیوں نے تاک تاک کر نشانے لگائے۔ امیر داوا کے تین قریبی ساتھی مارے گئے۔ بارہ بے گناہ زخمی ہو کر اسپتالوں میں پہنچ گئے۔ کرفیو کی نوبت تو نہیں آئی لیکن مسلح پولیس کی بھاری نفری کی کارروائی کے بعد ہی محاذ آرائی ختم ہو سکی۔"

"یہ کوئی نئی بات نہیں ہے۔ بدمعاشوں کے تصادم میں اکثر راہ گیر مارے جاتے ہیں۔ غنیمت ہے کہ مرنے والے ایک فریق سے تعلق رکھتے تھے۔ بے گناہ شہری نہیں تھے۔ یہ بتاؤ کہ امیر داوا کی تدفین کا کیا رہا؟" میں نے دانستہ موضوع

تبدیل کیا کیوں کہ اس سامنے پر زیادہ دیر تک گفتگو کرنے کے نتیجے میں سلطان شاہ زیادہ جذباتی ہو سکتا تھا۔

"اس کے جاسوسوں نے پولیس کو لاش کے قریب تک نہیں پہنچنے دیا۔ وہ لوگ ضابطے کی کارروائی پوری کرنے کے لیے پوسٹ مارٹم کرانا چاہتے تھے لیکن امیر دادا کے لوگ اسے لاش کی بے حرمتی تصور کرتے ہیں۔ حالات پر قابو رکھنے کے لیے پولیس والوں کو ان کے اپنے مطالبے سے دست بردار ہونا پڑا اور تجہیز کے بعد لاش دفن کر دی گئی۔"

وہ چند ثانیوں کے لیے خاموش ہوا تو اس کا انداز خیال انگیز تھا۔ میں اسے جبر سے بغیر اس کے دوبارہ بولنے کا منتظر رہا۔ "میرا اندازہ درست ثابت ہوا۔ امیر دادا کا ساتھی اس کے جنازے کے جلوس میں شریک تھا لیکن حیرت ناک بات یہ ہے کہ وہ ایک سرکاری محکمے میں ملازم ہے۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ وہ دوہری زندگی کیسے گزار رہا ہے۔ آخر کار اس کے تردد کی وجہ بھی سامنے آ گئی۔"

"کیا یہ ممکن نہیں کہ تمہیں دھوکا ہوا ہو؟" میں نے رائے دی۔

اس کے ہونٹوں پر معنی خیز سی مسکراہٹ پھیل گئی۔ "مجھے معلوم تھا کہ تم یہی کہو گے۔ میں اسے ہزاروں کی بھیڑ میں بھی پہچان سکتا ہوں۔ اس بات سے میں مجھے پورا یقین ہے کہ میں نے دھوکا نہیں کھایا۔ وہ دوسرے غنڈوں بدمعاشوں سے بالکل الگ تھلگ تھا۔ معلوم ہوتا ہے کہ وہ براہ راست امیر دادا کا معاون نہیں تھا بلکہ ڈی ڈی کے ذریعے وہ دونوں اکٹھے ہوتے ہوں گے۔ اب یہ محض اتفاق ہے کہ وہ باپ فیکٹری سے زیادہ دور چیل بازار کے علاقے میں کرائے کے مکان میں رہتا ہے۔"

"تمہیں یہ ساری معلومات بہت جلد حاصل ہو گئیں!" میں نے حیرت سے کہا۔

"میں نے کہا تھا نا کہ بستی میں مجھے دو چار شناسا ضرور مل جائیں گے۔ دراصل روزی کمانے کے لیے یہاں پردیس میں آ کر کنبہ، برادری اور قبیلے کے رشتے خود بخود مضبوط ہو جاتے ہیں۔ جب میں کو خبر ملی اور وہ برادری اور قبیلے کا خیال کیے بغیر تعزیت میں آ گیا۔ وہاں میرے بھی چار چھ دوست مل گئے۔ ان ہی میں سے ایک کے ذریعے بخت آور کے بارے میں معلومات مل گئیں۔ راز کی بات یہ ہے کہ بخت آور علاقہ غیر میں ایک آدمی کا قتل کر کے کراچی بھاگ آیا تھا اور اس نے یہیں شادی کر لی تھی۔ ہو سکتا ہے کہ اسے اسی سلسلے میں بلیک میل کر کے ڈی ڈی نے اپنے لیے کام کرنے پر مجبور کیا ہو۔"

"وشی والے غیر اہم کاموں کے لیے کسی کو بلیک میل نہیں کرتے۔ وہ پیسہ پھینک کر کام لیتے ہیں۔ ہو سکتا ہے بخت آور کسی وجہ سے ڈی ڈی کی نظروں میں آ گیا ہو۔ اب اس کے بارے میں کیا ارادہ ہے تمہارا؟"

"وہ بنیادی طور پر دوسری لائن کا آدمی ہے اس لیے پہلے اس کے معمولات کا جائزہ لینا ہو گا۔ یہ کام شاید مجھے خود ہی کرنا ہو گا کیوں کہ امیر دادا کو راستے سے ہٹانے کے بعد اب قدرت شاہ اس علاقے کا کنٹرول حاصل کرنے کے لیے جوڑ توڑ میں مصروف ہو گیا ہے۔ اس پر انحصار کیا تو یہ کام کافی طول پکڑ جائے گا۔۔"

"اگر تم بخت آور کے پیچھے لگے رہے تو دلدار کے دوا ساز کارخانے والا معاملہ رکا رہے گا۔"

"جیسا تم کہو۔" وہ مضطرب انداز میں پہلو بدل کر بولا۔ اسی منصوبے کے لیے تو میں ذہنی طور سے فارغ ہو کر ادھر آیا تھا۔

"بخت آور کا ٹھکانا مجھے بتا دو۔ اسے میں دیکھ لوں گا۔ تم اپنی پوری توجہ ملازمت حاصل کرنے پر مرکوز کر دو۔"

"پولیس کے آنے سے اس علاقے میں سکون تو ہو گیا ہے لیکن کشیدگی برقرار ہے۔ ذرا دیکھ بھال کر اس علاقے میں جانا۔ پتا نہیں اس شہر کے بسنے والوں کو کیا ہو گیا ہے کہ آدمی آدمی کو کھانے پر تل گیا ہے۔" اپنے ہمدردانہ مشورے کے ساتھ اس نے مجھے بخت آور کا اتا پتا سمجھا دیا جو شاید زیادہ دشوار نہیں تھا۔

میں نے اسی وقت گپی گپی کے نام سے بچوں کے لیے ریڈی میڈ کھلونوں کا ایک اشتہار بنا کر دیا جس میں ضرورت مندوں کو اسی فلیٹ کے فون نمبروں پر صبح نو بجے تا پانچ بجے شام رجوع کرنے کا مشورہ دیا تھا۔

"اشتہار تو تم نے دے دیے ہو لیکن تم نے اپنے اس اقدام کے نتائج پر غور کر لیا ہے؟" اس نے اشتہار پڑھتے ہوئے سوال کیا۔

"جب ہم وشی سے ٹکرا کر زندہ رہ سکتے ہیں تو مافیا والے ہمارے لیے اتنے خطرناک ثابت نہیں ہوں گے۔ تم دیکھتے جاؤ کہ اب کیا ہوتا ہے۔ میں انھیں وشی کے خلاف استعمال کرنے کا ارادہ رکھتا ہوں۔"

سلطان شاہ [illegible] سے پہلے ہی نماز وضو کر [illegible] تازہ دم [illegible] ادھر ادھر کی باتیں کرنے [illegible] ہم دونوں وہاں سے ایک ساتھ ہی روانہ

ہو گئے۔

"تم شاید رات جہانگیر کے ساتھ ہی رہے تھے؟" راستے میں، میں نے اس سے جھجکتے ہوئے سوال کیا۔

"ہاں! مجبوراً رکنا پڑ گیا اور اب تمہیں ڈراپ کرنے کے بعد میرا ارادہ راجا فروٹ فارمز کا چکر لگانے کا ہے۔ میرا دل گواہی دے رہا ہے کہ طبیر کے مضافات میں دلدار نے اپنے جن آبائی باغات کا غزالہ سے ذکر کیا ہے وہ تنظیم کی ملکیت ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ دلدار نے اب راجا فروٹ فارمز کا نام بھی بدل دیا ہو۔"

"لیکن اس طرح تو تمہارا دلدار سے براہ راست تصادم بھی ہو سکتا ہے جبکہ غزالہ سے کیے ہوئے وعدے کی بنا پر فی الحال تم اس سے ٹکرانا نہیں چاہتے۔" اس نے رائے ظاہر کی۔

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ مجبوری کی اور بات ہے ورنہ میں اس سے دور ہی رہنا چاہتا ہوں لیکن اسی کے ساتھ دلدار کی شخصیت کا گھناؤنا روپ غزالہ کے سامنے بے نقاب کرنا چاہتا ہوں۔ تمہیں معلوم ہے کہ راجا سکندر علی ان فارمز کو اپنی عیاشیوں کے مرکز کے طور پر استعمال کرتا رہا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ دلدار نے بھی وہاں اپنا اڈا جمایا ہوا ہو۔"

"چاہو تو میں بھی تمہارے ساتھ چل سکتا ہوں۔" اس نے پیشکش کی۔ "آج کا دن تو گزر ہی گیا ہے۔ میں شام کو اپنے کام کی ابتدا کرنے کا ارادہ رکھتا ہوں۔ یہ درمیانی وقت تمہارے ساتھ گزار لیا جائے تو کیا برا ہے؟"

میں نے چند ثانیوں تک اس کی تجویز پر غور کیا اور اس کی افادیت کا قائل ہو گیا۔ اگر میرا دلدار سے ٹکراؤ ہو جانے کا ارادہ ہوتا تو بات مختلف ہوتی لیکن وہاں دیکھ بھال کے لیے ایک کے بجائے دو افراد کا ساتھ ہونا ہر لحاظ سے مناسب تھا۔

میں نے راستے میں شیراڈ کی ٹنکی میں پیٹرول بھروایا اور پھر ہم جہانگیر روڈ کی طرف روانہ ہو گئے۔ جب میں نے وہاں اخبار کے دفتر کے نیچے گاڑی روک کر سلطان شاہ کو اشتہار بک کرانے کے لیے اوپر بھیجا تو اس وقت یہ بات میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھی کہ کچھ عرصے بعد اس سے اگلی گلی میں واقع سسپنس کے دفاتر سے مجھے اپنی کہانی کی اشاعت کے لیے رجوع کرنا ہوگا۔

سلطان شاہ زائد معاوضے پر اگلے روز کی اشاعت کے آخری صفحے پر اشتہار چھپوانے کا بندوبست کر کے آیا تو ہم وہاں سے واپس طبیر کی طرف روانہ ہو گئے۔ ہمارا تصادم کا کوئی ارادہ نہیں تھا لیکن احتیاطاً بھرے ہوئے پستول ہم دونوں کے پاس موجود تھے اور کسی آڑے وقت کے لیے میرے پاس اسٹین گن بھی تیار تھی۔

شاہراہ فیصل پر آبادیوں اور رائیڈ لوریٹ سے گزر کر ہم نے طبیر کا ٹول عبور کیا پھر میں نے کار بائیں جانب ڈال کے اس راستے پر ڈال دی جو راجا فروٹ فارمز کی طرف جاتا تھا۔

شہر کے برعکس اس علاقے کی فضا صاف ستھری اور پرسکون تھی۔ کچھ دور چلنے کے بعد لہلہاتے ہوئے سرسبز باغات کے درمیان اس روایتی سناٹے کا آغاز ہو گیا جو زرعی زمینوں پر عام طور پر مشاہدے میں آتا ہے۔

کچھ دیر بعد میں نے کار اس کچے راستے پر ڈال دی جو راجا فروٹ فارمز کے گیٹ پر ختم ہوتا تھا۔ ڈرائیونگ کرتے ہوئے میں ٹھکانوں کے بارے میں سلطان شاہ کو بتاتا بھی جا رہا تھا تاکہ ضرورت کے وقت اسے براہ راست اس ٹھکانے پر پہنچنے میں کوئی دشواری نہ ہو۔ اس نے اضطراری طور پر مجھے اس کچے راستے پر سفر سے روکنا چاہا لیکن میں ان باغات کی ساخت سے بخوبی واقف تھا۔ اس بات کا کوئی امکان نہیں تھا کہ پھاٹک پر دلدار بذات خود موجود ہوتا۔ اس کی کاٹیج میں موجودگی کے بارے میں چوکیدار سے معلومات حاصل کرنے کے بعد ہم بآسانی اپنے اگلے اقدام کے بارے میں کوئی فیصلہ کر سکتے تھے۔

وہ بورڈ میں نے دور ہی سے پہچان لیا جس پر اب راجا فروٹ فارمز کے بجائے شاہ باغ لکھا ہوا تھا۔ وہ سب کچھ حتیٰ کہ بورڈ تک میرا جانا پہچانا تھا۔ بس اس پر صرف نام بدل دیا گیا تھا اس لیے مجھے پورا یقین تھا کہ دلدار نے اسی کے بارے میں اپنی ملکیت کا دعویٰ کیا تھا۔ اگر اس کا پرانا نام بدستور برقرار رہتا تو اس بارے میں شبہ کیا جا سکتا تھا۔

کچے راستے پر اٹھتے ہوئے غبار اور شیراڈ کے انجن کی ہلکی سی گونج سن کر باغ کے پھاٹک پر ایک شخص مستعد نظر آنے لگا تھا۔ میں نے شیراڈ روک کر ریورس گیئر ڈال کر تیزی سے چلائی۔ اس طرح ہم کار سمیت دھول کے بادل میں چھپ کر رہ گئے۔

"جلدی سے اتر جاؤ اور یہیں چھپ کر میرے اشارے کا انتظار کرنا ورنہ واپسی میں ساتھ لے لوں گا۔" میں نے سلطان شاہ سے کہا اور وہ غبار کا فائدہ اٹھاتے ہوئے شاہ باغ کے چوکیدار کی نظروں سے بچ کر کار سے اتر گیا۔ دروازہ بند ہوتے ہی میں نے کار آگے بڑھا دی۔

مجھے امید تھی کہ کار اسٹیچی چلانے سے چلانے پر شاہ باغ کے چوکیدار کو کسی قسم کا شبہ نہیں ہوا ہوگا کیوں کہ ان کچے اور ناہموار راستوں پر جابجا گڑھے اور پتھر موجود تھے جن سے بچنے کے لیے ایک نیا آدمی ہر سمت میں کار چلانے پر مجبور ہو سکتا تھا لیکن اس تدبیر سے سلطان شاہ کو غائب ہونے کا سنہرا موقع مل گیا تھا۔

میں نے شیراڈ بند بھاٹک کے مقابل روک دی۔ چوکیدار دلیرانہ انداز میں باہر آچکا تھا۔ اس کے کندھے سے قیمتی رائفل جھول رہی تھی۔

"کس سے ملنا ہے صاحب؟" اس نے میرے قریب آکر تشفی انداز میں سوال کیا تھا۔

"عبدالمنان صاحب دہلوی کا باغ یہی ہے؟" میں نے معصومانہ سادگی کے ساتھ سوال کیا۔

"نہیں صاحب!" اس نے پُروثوق لہجے میں میرا سوال مسترد کر دیا۔ "یہ تو دلدار آغا صاحب کا باغ ہے۔ پتا نہیں کہ وہ دہلوی ہے یا نہیں مگر ہم کسی عبدالمنان کو نہیں جانتا۔" اس کے جواب میں طنز کا دور تک شائبہ بھی نہیں تھا۔

"بڑی مشکل ہے۔" میں نے ذہنی الجھن کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا۔ "میں کل ہی لاہور سے یہاں آیا ہوں۔ وہاں ایک دوست نے بتایا تھا کہ ملیر کے علاقے میں عبدالمنان صاحب اپنا باغ بیچ رہے ہیں۔ مگر میں باغ کا نام بھول گیا۔ ایسا تو نہیں کہ دلدار آغا نے عبدالمنان ہی سے یہ باغ خریدا ہو؟"

"پتا نہیں صاحب!" اس نے ایمانداری کے ساتھ اپنی لاعلمی کا اعتراف کر لیا۔ "میں چھ مہینے سے یہاں نوکری کر رہا ہوں۔ سنا ہے پہلے اس کا نام راجا فروٹ فارمز تھا۔ اب پتا نہیں کہ یہ کس نے کس سے خریدا ہے۔ ہم تو بس اسی مالک کا نوکری کرتا ہے جو ہمیں تنخواہ دیتا ہے۔ ویسے ہمارا صاحب یہ باغ بیچنے والا نہیں معلوم ہوتا۔"

"تم یہ بات اتنے یقین سے کیسے کہہ سکتے ہو؟" میں نے دروازہ کھول کر کار سے نیچے اتر آیا۔ شاید وہ بھی اس دیہاتے میں ڈیوٹی دیتے دیتے اکتا گیا تھا۔ اس لیے بات آگے بڑھانے میں مجھ سے زیادہ سرگرمی کا مظاہرہ کر رہا تھا اور میں پیچھے دلدار کے بارے میں زیادہ سے زیادہ معلومات حاصل کرنے کا سنہرا موقع فراہم کر رہا تھا جسے میں پوری طرح استعمال کرنا چاہتا تھا۔

"یہاں سیکڑوں ایکڑ زمین پر کتنی کے لوگ سب نیچے ہیں جو موقع نکال کر ایک دوسرے سے ملتے رہتے ہیں۔ اس لیے ہم کو بھی خبر ملتی رہتی ہیں۔ ہمارا صاحب تو خود ادھر اور زمین خریدنے کے چکر میں ہے۔ وہ اپنا باغ کیوں بیچے گا؟ اور پھر ادھر تو کوئی اور بھی اپنی زمین بیچنے کے لیے تیار نہیں کیونکہ یہاں زمین میں تھوڑی سی گہرائی پر میٹھا پانی نکل آتا ہے جس کی وجہ سے یہ زمینیں سونا بن گئی ہیں۔"

"اس وقت شاید تم ہی یہاں سب سے زیادہ ذمے دار آدمی ہو؟" میں نے اُسے ہوا دینے کی کوشش کی۔

میرا وار کارگر رہا اور اس کی باچھیں پھیل گئیں۔ "ویسے تو ملیر زمین اور فصل کی حفاظت کی ساری ذمے داری ہمارے سر ہے۔ ہم دن رات چوبیس گھنٹے ڈیوٹی کرتا ہے۔ یہ میدان کا کوئی یا چرند جانور تو دور کی بات ہے ہم کتے کو بھی اندر نہیں آنے دیتا۔ ویسے اوپر کے کاموں کے لیے صاحب کا منشی ادھر رہتا ہے۔ ہم اپنا ڈیوٹی کرتا ہے وہ اپنا کام کرتا ہے۔"

وہ کچھ شکیب فریادی کا شاہین سے موازنہ کر رہا تھا۔ پھر اُس سے یہ سوال بھی کیا جا سکتا تھا کہ چوبیس گھنٹے چوکیداری کرنے اور مہینوں سے مسلسل بیدار رہنے کے باوجود اس کا دماغ خراب کیوں نہیں ہوا تھا مگر مصلحت کا تقاضا تھا کہ اس کی یاوہ گوئی کو فراموش کر کے اس کی خودی کو اتنی بلندی پر پہنچا دیا جائے کہ وہ کوشش کے باوجود اپنی زبان پر قابو نہ رکھ سکے۔

"تمہارا صاحب شاید ادھر نہیں آتا جو لگتے تمہاری بھاری ذمے داری کا علم ہو سکے۔"

"بس کیا بولے صاحب! سب سیٹھ لوگ ایک جیسا ہوتا ہے۔ صاحب مستی کے لیے شہر سے ہر دوسرے تیسرے ہفتے ادھر آتا ہے۔ منشی پچھوکری لوگ لاتا ہے۔ اس لیے منشی ہے۔ ہم غیرت والا آدمی ہے اس لیے آنکھ بند کر کے ادھر بیٹھا رہتا ہے۔"

میں نے حیرت سے اس شاہکار کو غور سے دیکھا۔ پھر خواہ مخواہ جمائی لیتے ہوئے بولا۔ "یار میرا تو دن ہی خراب ہو گیا۔ یہ بتاؤ کہ ملیر کے کنویں کا ٹھنڈا پانی بھی پلا سکو گے یا کہ نہیں؟"

"وہ منشی کا بچہ جنگلی جانور ہے۔" چوکیدار کو جوش آگیا۔ "تم ہمارا مہمان ہے۔ ہم تم کو اندر لے جا کر تمہارا خاطر کرتا لیکن وہ سیٹھ سے شکایت کر دے گا۔ آغا صاحب کا حکم ہے کہ ان کی اجازت کے بغیر کسی کو باغ میں نہ گھسنے دیا جائے۔ تم ادھر ٹھہرو، ہم تمہارے لیے ٹھنڈا پانی لے کر آتا ہے۔"

"منشی تو پھر بھی پوچھے گا کہ تمہارے پاس گاڑی میں کون آیا تھا؟"

"تم بول دے گا کہ ہمارا بھائی تھا۔" اس نے میرا دل
... کر دیا۔ "ہمارا گاؤں کا بہت آدمی دوبئی مسقط سے پیسہ کما
... ہوا ہے اور کراچی میں بڑا پرائیویٹ ٹیکسی چلا رہا ہے۔"
"ٹھیک ہے تم پانی لاؤ۔ تمہارے پیچھے منشی ادھر
... تو میں بھی اس کو یہی بتاؤں گا تاکہ تمہاری بات جھوٹ نہ ہو۔"
... احسان مند ہونے کے بجائے میں نے اس پر احسان جتایا
... مسکراتا ہوا اندر چلا گیا۔
"میری تو ضرورت نہیں ہے۔" میدان صاف ہوتے ہی
... اس طرف کی گلیوں اور خود رو جھاڑیوں میں سے سلطان شاہ کی
... آواز ابھری جو اتنی بلند ضرور تھی کہ میرے کانوں تک
... پہنچ گئی۔
"تم یہاں کیا کر رہے ہو؟" میں غصیلے لہجے میں غرایا۔ "جہاں
... تھا، وہیں چھپ کر میرا انتظار کرو۔ میں پانی پی کر واپس
... آتا ہوں۔"
"میں جا رہا ہوں۔" جھاڑیوں میں سے آواز ابھری۔ "لیکن
... ضروری ہے کہ تمہاری پیدائش بتانے کے چکر میں وہ بے چارہ
... نوکری سے جا رہا ہے گا۔ میں ساری باتیں سن چکا ہوں۔"
میں اس ہر دوکو دل ہی دل میں برا بھلا کہہ کر رہ گیا۔ وہ
... ہر خطرے کے وقت میرے قریب رہنے کے چکر میں لگا
... رہتا تھا۔ بعض اوقات تو یہ محسوس ہوتا تھا کہ وہ بزرگانہ انداز
... میں میری سرپرستی کی فکر میں لگا ہوا ہے لیکن مجھے اس کے خلوص
... اور نیت کا اندازہ تھا اس لیے میں ہمیشہ ہی اس کی بچکانہ حرکتوں
... کو نظرانداز کرنے پر مجبور ہو جاتا تھا۔
ہم دونوں نے ایک ساتھ بے شمار خطرات کا سامنا کیا
تھا اور ہر جگہ قسمت نے ہمارا ساتھ دیا تھا لیکن کم از کم دو مواقع
ایسے ضرور آئے تھے جب میں پوری طرح آزاد اور خطرے
سے محفوظ تھا جب کہ سلطان شاہ تقریباً موت کے چنگل میں جا
پھنسا تھا۔ ایک بار ہم سے شی کی گن بوٹ پر قبضہ کرنے کی
کوشش کی گئی تھی جس سے وہ صرف اس بنا پر بچ سکا کہ میں
... ہی آگ میں کا سوانگ رچا کر گن بوٹ کا کنٹرول لے
... کر لیا تھا اور دوسری بار تو مارسیلز میں مادام فلورا کے گینگ
... لائیڈ سے براہ راست ٹکراؤ کے نتیجے میں میں نے
سلطان شاہ کی قاتح ہی ... لی تھی لیکن جمی لائیڈ نے اس کی
... حرکت سے پوری طرح باخبر ہونے کے باوجود اسے
... بچانے کے لیے زندہ رکھا اور سلطان شاہ موت کے منہ
... سے بال بال بچ گیا۔
چند منٹ کے اس خالی وقت میں یہی ماضی کے ان واقعات

یہ غور کرتا رہا۔ میرے خیالات کا سلسلہ اسی وقت موقوف
ہوا جب چوکیدار میرے لیے ایک جگ میں ٹھنڈا پانی اور اسٹیل
کا گلاس لے آیا۔
"تم ٹھیک کہتا تھا۔" اس نے گلاس پانی سے لبریز
کر کے میرے حوالے کرتے ہوئے جلے بھنے لہجے میں کہا۔ "منشی
نے دور سے تمہاری گاڑی دیکھ لی ہے۔ اس نے مجھ سے سوال کیا
اور میں نے وہی کہہ دیا جو تم کو بتا کر گیا تھا۔"
"تم بہت سعادت مند بچے ہو۔" میں نے دل میں سوچا
اور ٹھنڈے پانی کا ایک گھونٹ لے کر بلند آواز میں کہا۔ "مزہ
آگیا۔ یہاں کا پانی واقعی بہت اچھا ہے۔ . . . تم یہ بتاؤ کہ آغا
صاحب اب کب ادھر آئے گا؟ میں اس سے مل کر منشی کا دماغ
درست کراؤں گا۔"
"سب بے کار ہے۔ منشی لوگ کام آگ ہیں۔ دولالی کی
تنخواہ لیتے ہیں، پھر ویسے بھی موت کی طرح سیٹھ لوگ کے
مزاج کا کچھ پتا نہیں چلتا۔ دل چاہے تو کل ہی آجائے، دل چاہے
تو ہفتوں نہیں آئے گا۔ تم ہمارے چکر میں مت پڑو۔ کام جیسا بھی
ہوتا ہے ہو ہی جاتا ہے لیکن سیٹھ ہم کو تنخواہ اچھی دیتا ہے جو اس
کام میں کہیں اور نہیں مل سکتی۔"
اس سے جو کچھ معلوم ہو گیا تھا، وہ اس کی حیثیت کے
پیش نظر توقع سے کچھ زیادہ ہی تھا۔ ساتھ ہی اس کے طرز گفتگو
سے یہ بھی ظاہر ہو گیا کہ وہ دلدار کے رازدارانہ کاموں سے لاعلم
تھا۔ ایسے معاملات میں شاید پہلی کڑی منشی کی ذات تھی جس سے
الجھنے کا مقصد دلدار کو خطرے سے ہوشیار کرنے کے علاوہ اور
کچھ نہ ہوتا۔ لہٰذا میں نے چوکیدار کا شکریہ ادا کر کے اس طویل
ملاقات کو ختم کیا اور فوری طور پر وہاں سے واپس روانہ ہو گیا۔
واپسی میں گاڑی کے پیچھے گرد و غبار کے بادل امڈ رہے تھے
اس لیے مجھے کسی ہیر پھیر کی ضرورت نہیں پڑی اور میں راستے
سے سلطان شاہ کو ساتھ لیتا ہوا شہر کی طرف ہو لیا۔
راستے میں اس گفتگو پر سلطان شاہ سے تبادلۂ خیال ہوا۔
نتائج بالکل سامنے تھے کہ دلدار نے اپنی جو بھی حیثیت بنائی
یا ظاہر کی ہوئی تھی وہ اس کی اپنی نہیں تھی بلکہ اس کی ساری بنیاد
وہ اختیارات تھے جو رحمٰن کا مقامی سربراہ ہونے کی وجہ سے اسے
حاصل تھے۔ راجا فروٹ فارمز کو شاہ باغ کا نام دے کر بھی وہ
خاندانی جاگیر والوں کی صف میں شامل نہیں ہو سکا تھا۔
میری دانست میں وہ دلدار کے خلاف پہلا ٹھوس
ثبوت تھا۔ اس نے غفار کو بتایا تھا کہ غیر کے باغات اس کے
بزرگوں نے چالیس برس پہلے قائم کیے تھے جب کہ اس کا وہ

کہ بہت سے لوگ لیڈر کے طور پر بڑی طرح ناکام ہوتے ہیں لیکن کسی کی ماتحتی میں رہ کر بہترین کارگزاری کا مظاہرہ کرتے ہیں، ہو سکتا ہے کہ تمہیں کسی اور کے سپرد کر دیا جائے۔"

"پھر شاید میرے بارے میں تمہاری معلومات ناقص اور نامکمل ہیں۔" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔ "تم سے زیادہ تو ڈانگو بسیارڈی باخبر تھا اور جانتا تھا کہ اس شخص سے کس طرح بات کرنی چاہیے۔ میرا اندازہ ہے کہ تم سے نہ میرا براہِ راست رابطہ کامیاب رہے گا اور نہ میں بالواسطہ طور پر تمہارے ساتھ کام کر سکوں گا۔ یہ بیل منڈھے چڑھتی نظر نہیں آتی۔"

پہلی بار اس نے میرا سخت لہجہ اور تیکھے الفاظ نظر انداز کیے ہوں گے جواب میں اس کا لہجہ پُرسکون رہا تھا۔ "تمہیں شاید ضرورت سے زیادہ توقعات پیدا ہو گئی ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ اس میں ڈانگو کا قصور رہا ہو لیکن یہ سب بعد کی باتیں ہیں سب سے پہلے تمہارا عندیہ معلوم ہونا چاہیے۔ اگر تم اصولی طور پر رضامند ہو تو معاملات آگے بڑھ سکتے ہیں ورنہ یہ باب یہیں ختم ہو جائے گا۔"

"اصولی رضامندی نہ ہوتی تو تمہیں کبھی والے اشتہار کی نوبت ہی نہ آتی۔ یہ سیدھی سی بات تمہیں بھی سمجھ لینی چاہیے تھی۔" میں نے اس سے ذرا بھی مرعوب ہوئے بغیر مساویانہ لہجے میں کہا۔ "مجھے بیادیا اپنا وقت اور پیسہ برباد کرنے کا شوق نہیں ہے۔"

وہ ان لوگوں میں سے معلوم ہوتا تھا جو پہلی ہی ملاقات یا گفتگو میں اپنے مخاطب کو جارحانہ طرزِ گفتگو سے زیر کرنے کی کوشش کرتے ہیں اور پھر اس کی مدافعانہ قوت کا اندازہ لگا کر اُسے تھوڑی بہت ڈھیل دینے پر آمادہ ہوتے ہیں ورنہ ہمیشہ دوسروں کے سر پر سوار رہنا پسند کرتے ہیں۔

"شمس میں تم غالباً کسی بہت اعلیٰ سطح پر کام نہیں کر رہے تھے؟" اس کی چبھتی ہوئی لیکن قدرے نرم آواز اُبھری۔ "مقامی سطح پر غیر تربیت یافتہ لوگوں سے کام لینے پر مامور تھے لیکن اب تمہاری توقعات بہت بڑھی ہوئی محسوس ہوتی ہیں۔"

"تمہارے لب و لہجے سے اندازہ ہو رہا ہے کہ تم بھی کوئی بین الاقوامی شخصیت نہیں ہو۔" میں نے بھی ... نرم لہجے میں اُسے الجھانے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔ "مجھے اگر بتایا جاتا کہ اگر تمہارا اس خطے میں تمہارے وجود کا بھی پتا نہ چلتا۔ شمس سطح اور تمہارا موازنہ ہاتھی اور چیونٹی کی مثال سے کیا جا سکتا ہے لیکن کسی سطح پر ہونے کی وجہ سے ہاتھی سے ٹکراؤ مول لیا جا سکتا ہے؟ اگر ایک معمولی بین الاقوامی پاسپورٹ جعل کر کے

پیرس، مارسیلز اور میلان کا چکر لگا آؤ تو ہمارے مذاکرات سود مند ثابت ہو سکتے ہیں۔"

"کیا بک رہے ہو؟" اس بار وہ بڑی طرح بھڑک اٹھا۔ پاسپورٹ جعل کرنے کا مشورہ دے کر میں نے اسے کنویں کا مینڈک قرار دینا چاہا تھا اور وہ میرا مقصد سمجھ گیا تھا۔ اس لیے تضحیک لہجے میں بولا۔ "میں نے جس دنیا دیکھی ہوئی ہے، ایک بار نہیں، دس بار دنیا گھوم چکا ہوں۔ جب سے تم نے پاکستان کی سرزمین پر قدم رکھا ہے، میرے آدمی ہر لمحہ سائے کی طرح تمہارے پیچھے لگے رہے ہیں۔ مجھے یہ بھی معلوم ہے کہ دلدار آغا کی بیوی کسی زمانے میں تمہاری محبوبہ رہ چکی ہے اور وہ کل رات تم سے ملنے ہال روڈ سے ان میں آئی تھی۔ اس لیے باخبری اور بے خبری کی باتیں نہ کرو۔ تمہیں جس کسا کر میں جو کچھ جاننا چاہتا تھا وہ میں نے معلوم کر لیا ہے۔ بتاؤ کہ اب مجھ سے کب اور کہاں ملنا چاہتے ہو؟ میں اس پر غور کر کے تمہیں دوبارہ رنگ کروں گا۔"

آخر میں اس کا لہجہ حیرت ناک حد تک نرم اور دوستانہ ہو گیا۔ جس کا سبب اس نے خود ہی بتا دیا تھا کہ وہ مجھے ٹٹول کر میرے مزاج کے بارے میں کچھ اندازے قائم کرنا چاہتا تھا۔ جس میں وہ کامیاب رہا تھا۔ میں دل ہی دل میں اس مردود کے طریقۂ کار کی داد دیے بغیر نہ رہ سکا پھر دلدار آغا اور ہال روڈ سے ان کے بارے میں اس کے انکشافات بھی حیران کن تھے جب اُس نے وہ کلیدی نکتے بتا دیے تھے تو اس امر میں شبہ کرنے کی کوئی گنجائش نہیں رہی تھی کہ میری باقاعدہ نگرانی کی گئی تھی جو اس وقت فلیٹ میں محبوس ہونے کے باوجود بھی شاید جاری تھی مگر میں اس سے یکسر لاعلم تھا۔

"فرض کرو کہ اب میں تمہارے ساتھ کام کرنا چاہوں تو کیا ہوگا؟" چند ثانیوں کے تفکر آمیز سکوت کے بعد میں نے اچانک قلابازی کھانے کا فیصلہ کر لیا پہلے وہ ایک کھلونے کی طرح ٹٹول رہا تھا تو اب میں اس کا ذہن پڑھنا چاہ رہا تھا۔

"ہونا کیا ہے؟ ہم تمہیں بھول جائیں گے اور تم بے یارومددگار رہ جاؤ گے۔ ہمارا کام پہلے بھی چل رہا تھا، اب بھی اسی طرح چل رہے گا۔ ہمیں ایک دلیر اور بے خوف آدمی کی تلاش ہے لیکن سرکشی نظر انداز نہیں کی جا سکتی۔ تمہاری طبیعت میں سرکشی کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی ہے ایسا آدمی ڈسپلن کی کم ہی پروا کرتا ہے۔"

"اس رائے کے باوجود تم مجھ سے ملاقات پر آمادہ ہو؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔

"تم کہاں غائب ہو؟ کل صبح سے گئے ہو تو پلٹ کر ادھر کی خبر بھی نہیں لی!"

"بس فلیٹ پر آرام کر رہا ہوں۔" میں نے پرسکون لہجے میں کہا۔ "تم اخبارات میں پڑھ رہی ہوگی کہ شہر میں ایک بار پھر مار دھاڑ اور ہنگاموں کا سلسلہ چل پڑا ہے اس لیے گھر میں محدود رہنے میں ہی عافیت ہے۔ مجھے اس خیال ہی سے نفرت ہے کہ میں راستہ چلتے ہوئے اچانک کسی ایسی گولی کا نشانہ بن جاؤں جو خاص طور پر میرے لیے نہ چلائی گئی ہو۔"

"اوہ خدا!" ریسیور پر اس کی تحیر آمیز آواز سنائی دی۔ "تم نے خوب یاد دلایا۔ مجھے تو وہ واقعہ بھول ہی گیا تھا۔ تم اسی قتل کا ذکر کر رہے ہو نا جس کے مقتول کے بارے میں تنازعہ کھڑا ہو گیا ہے؟ علاقے کے لوگ کہتے ہیں کہ مرنے والا اچھا خاصا غنڈا تھا اور پولیس مصر ہے کہ وہ ایک شریف شہری تھا کیوں کہ تھانے میں اس کا کوئی ریکارڈ نہیں ہے۔"

"تم ٹھیک سمجھی ہو۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "لیکن تمہارے لیے اس واقعے میں اچانک اتنی دلچسپی کیوں پیدا ہو گئی؟"

"بس یہ جاننا تھا کہ اسے تم نے تو نہیں مارا تھا؟" اس کی سرگوشیانہ آواز میں خوف و ہراس سمٹ آیا۔

"پاگل ہو گئی ہو۔ میں کیوں کسی کو مارنے لگا؟" میں نے ہنستے ہوئے کہا لیکن اس کے بے ساختہ سوال پر میری ریڑھ کی ہڈی میں کروڑوں چیونٹیاں سی سرسرانے لگی تھیں۔ "یہ بے ہودہ خیال کیسے آیا تمہارے ذہن میں؟"

"ابھی تمہاری بی جمالو کا فون آیا تھا۔ وہ بہت گھبرائی ہوئی تھی۔ اس کے شوہر نے اسے بتایا ہے کہ کل کسی نے اس کی حفاظت کرنے والے شخص کو گولی مار کر ہلاک کر دیا۔ اسے یقین تھا کہ وہ انتقامی کارروائی تمہاری رہی ہوگی۔ اس نے رو رو کر التجا کی ہے کہ تمہیں روکا جائے۔ اگر تم عزالہ کو خوش اور آباد دیکھنا چاہتے ہو تو اپنی حرکتوں سے باز آ جاؤ ورنہ وہ اپنے شوہر کو منہ دکھانے کے قابل نہیں رہے گی اور خودکشی کر لے گی۔ کمال کی بات یہ ہے کہ اس آدمی نے بی جمالو سے تمہارے ساتھ ہونے والی ملاقات کے بارے میں ایک لفظ بھی نہیں پوچھا۔"

"یہ بکواس ہے۔ میں کیوں کسی کے خون سے ہاتھ رنگنے لگا...!" میں نے کہنا چاہا لیکن سلمٰی نے میری بات کاٹ دی۔

کے ذہن میں جنم لینے کے باوجود وہ اپنے آدمیوں سے ملی ہوئی رپورٹ کی بنا پر آسانی اندازہ لگا سکتی تھی کہ عزالہ کس سے ملنے گئی ہوگی۔ اس واقعے کے اگلے ہی دن اسرار احمد کے قتل کی واردات سے میرے بارے میں ڈی ڈی یا دلدار کے شبہات کو تقویت مل سکتی تھی۔ دوسری طرف مافیا والے سائے کی طرح میرے پیچھے لگے ہوئے تھے اور گھر سے باہر میری پل پل کی نقل و حرکت سے پوری طرح باخبر تھے۔ زیرزمین دنیا میں رائج اخلاقیات کی رو سے یہ امکان تو تھا کہ مافیا سے میرے تعاون سے انکار کی صورت میں وہ لوگ میرے بارے میں ساری معلومات کسی طرح دلدار کو پہنچا دیں اور پولیس اپنی پوری قوت کے ساتھ ایک بار پھر میرے خلاف سرگرم عمل ہو جائے لیکن اس صورت میں دوسرے بہت سے ناگزیر خطرات پوشیدہ تھے جن سے محفوظ رہنے کی واحد صورت یہی تھی کہ میں مافیا والوں سے دوستی کر کے ان کے لیے کام شروع کر دوں۔

کامسٹ کے کوٹ سے پہچانے جانے والے نے یہ انکشاف کر کے مجھے ششدر کر دیا تھا کہ اس کا آدمی میرے سر پر پیار کر کے چلا گیا تھا اور میرے فرشتوں کو بھی اس کی موجودگی کی ہوا نہ لگ سکی۔ وہ شخص یقینی طور پر میرے فلیٹ پر پہنچتے ہی موقع پا کر کار میں چھپا ہوگا۔ اگر میں سلطان شاہ کے ساتھ اتفاقاً شاہ باغ جانے کا پروگرام نہ بنا لیتا تو وہ سارا دن ہی کار کی مختصر سی ڈگی میں محبوس کا پیاسا پڑا رہتا۔ میں سوچنے لگا کہ دوران سفر سلطان شاہ سے میری کیا گفتگو ہوئی تھی کیوں کہ وہ تمام باتیں یقینی طور پر مافیا کے آدمی نے سنی تھیں اور مجھے آئندہ کا لائحہ عمل تیار کرتے ہوئے اس حقیقت کو پیش نظر رکھنا تھا۔

بہت غور و فکر کے بعد مجھے صرف ایک ہی ایسی بات یاد آ سکی جو مافیا والوں کے کسی کام آ سکتی تھی۔ مجھے یاد آیا کہ سلطان شاہ نے سفر کے دوران میں ایک بار مجھے یاد دلایا تھا کہ عزالہ سے کیے ہوئے وعدے کی بنا پر میں دلدار سے کسی تصادم میں ملوث نہیں ہونا چاہتا تھا لیکن وہ کوئی ایسی خطرناک بات نہیں تھی جس کی بنا پر مافیا والے مجھے کوئی نقصان پہنچا سکتے۔

میں ابھی انہی خیالات میں ڈوبا ہوا تھا کہ فون کی گھنٹی سنائی دی جو بجنے لگی۔ دوسری گھنٹی بجتے ہی میں نے ریسیور اٹھایا اور دوسری طرف سے سلمٰی کی شوخ آواز سن کر میرے اعصاب ڈھیلے پڑ گئے۔

"اس وقت مجھے خیال نہیں آیا تھا لیکن اب تمھارے کہنے سے یاد آیا کہ تمھاری اور غزالہ کی ملاقات کے بعد سے اب تک شہر میں صرف ایک ہی قتل کی خبر چھپی ہے جس کے بعد اس علاقے میں فساد کی آگ بھڑک اٹھی۔ اگر غزالہ کا پیچھا کرنے والا کوئی اور تھا تو اس کے قتل کی خبر کہاں منتشر ہو گئی؟ اخبار والے تو کھود کھود کر دنیا جہان کی خبریں نکال لیتے ہیں؟"

"بہتر ہے تم اپنے ذہن سے نکال دو ورنہ تم میرے ساتھ جہانگیر کے لیے بھی دشواریاں کھڑی کر دو گی۔" میں نے سخت تادیبی لہجے میں کہا۔ "یہ بھی تو ہو سکتا ہے کہ اس کے شوہر نے اسے خوف زدہ کرنے کے لیے وہ شوشا چھوڑا ہو۔ مجھ سے ملاقات کا ذکر کیے بغیر جہانگیر کے قتل کی خبر سنا کر وہ بالواسطہ طور پر غزالہ کو دھمکا رہا ہو گا کہ وہ اس کے علم میں لائے بغیر کوئی قدم اٹھانے سے باز رہے ورنہ اس کو سخت سزا سے دوچار ہونا پڑے گا۔ اور پھر اخبار میں چھپنے والی خبر کا غزالہ کے معاملے سے کیا تعلق؟ اس کے بارے میں تو صاف طور پر لکھا گیا ہے کہ وہ دو لسانی گروہوں کا باہمی تصادم تھا جس کی ابتدا ایک بدنصیب کے خون سے ہوئی۔"

"چلو! جو تم کہتے ہو مانے لیتی ہوں۔ اب ادھر کب آ رہے ہو؟"

"غزالہ نے تم کو فون کیوں کیا تھا؟" میں نے اس کے سوال کو نظر انداز کرتے ہوئے پوچھا۔

"تمھارے دوستوں میں وہ صرف جہانگیر سے واقف ہے۔ مجھ سے وہ تمھارا پتا معلوم کر رہی تھی۔ جب میں مسلسل لاعلمی کے اظہار پر اڑی رہی تو مجبوراً اس نے وہ پیغام دیا جو میں تمھیں سنا چکی ہوں۔ ویسے تمھاری بی جانو بڑی چالاک اور مکار ہے۔ فون پر رونے اور گڑگڑانے کی ایسی اداکاری کر رہی تھی کہ میری جگہ کوئی اور ہوتا تو اسے مظلوم سمجھ کر موم ہو جاتا۔"

"اس نے فون اپنے گھر سے ہی کیا تھا؟" میں نے ایک فوری خیال کے تحت سوال کیا۔ جب وہ کسی حفاظت کے بہانے گھر سے باہر اس کی نگرانی کرا سکتا تھا تو اس سے بعید نہیں تھا کہ وہ غزالہ کی فون کالز بھی سننے کی کوشش کرتا۔

"پتا نہیں، جب وہ تمھیں چھوڑ کر دوسرے کی گود میں جا بیٹھی ہے تو تمھیں اس کی اتنی فکر کیوں ہے؟" اس نے چڑچڑے لہجے میں کہا۔ "تم کو تو اب اس کے نام پر لعنت بھیج دینی چاہیے۔ پتا نہیں تم کس امید پر ابھی تک اس کے نام کی مالا جپ رہے ہو۔"

"امید کچھ نہیں ہے سلمیٰ! ایک گزرے ہوئے دور کے تعلق کا پاس ہے۔" میں نے افسردہ لہجے میں کہا۔ "میں کبھی پارسا نہیں رہا۔ میں نے ایک دور ایسا بھی گزارا ہے جب خوبرو لڑکیوں سے بس لمحوں کی شناسائی ہوا کرتی تھی۔ رات کو سب کچھ قرار دیتا تھا، صبح ہوتے ہی اسے بھول جایا کرتا تھا لیکن محبت میں نے پہلی بار صرف غزالہ سے کی تھی۔ اس کی بے وفائی کو میں رفتہ رفتہ ہی قبول کر سکوں گا۔"

"چلو حساب برابر ہوا۔ پہلے تم لڑکیوں سے آنکھیں بدلا کرتے تھے۔ اب ایک لڑکی نے تم سے آنکھیں بدل لی ہیں۔" بات کرتے کرتے ہی ایک دم وہ چونک پڑی۔ "ہاں! تم نے تو مجھے بتایا تھا کہ غزالہ نے نامساعد حالات سے گھبرا کر ایک شریف آدمی سے شادی کر لی ہے۔ پھر اب وہ شریف آدمی اسے سخت سزا کی دھمکی کیوں دے رہا ہے؟ اسے خوف زدہ کیوں کرنا چاہتا ہے؟"

"جہانگیر کو تم شریف سمجھتی ہو یا بدمعاش؟" میں نے تیکھے لہجے میں سوال کیا۔ مجھے اس پر غصہ آ رہا تھا کہ میں اس موضوع کو ختم کرنا چاہ رہا تھا اور وہ بات آگے بڑھاتی جا رہی تھی۔

"سچ پوچھو تو شریف بدمعاش!" اس کے بے ساختہ جواب نے مجھے بھونچکا کر دیا۔ "لیکن یہ ان کو نہ بتا دینا۔ وہ سمجھتے ہیں کہ مجھے ان کے بارے میں کچھ علم نہیں ہے مگر میں پہلے بھی تمھیں بتا چکی ہوں کہ گارمنٹ فیکٹری کی شروعات سے پہلے وہ جو کچھ کرتے رہے ہیں اس کے بارے میں کبھی بھی پوری طرح مطمئن نہیں ہو سکے تھے۔ زیادہ سوال جواب کرنے پر وہ غصے میں آپے سے باہر ہونے لگتے تھے۔ اس لیے میرا خیال ہے کہ پہلے وہ پکے بدمعاش تھے لیکن اب شریف ہو گئے ہیں۔ البتہ تم پر مجھے اب بھی شبہ ہے۔"

"مجھے گولی مارو اور صرف جہانگیر کی بات کرو۔" میں نے تنک کر کہا۔

"ہائے! ایسا مت کہو۔ یہ غنیمت تھا کہ اس نے منہ لگی ہونے کے باوجود میرا اصلی نام نہیں لیا تھا۔ میں گولی تو دور کنار تمھیں کسی کے پھول بھی نہیں مار سکتی۔ یہ توقع تو تمھیں اپنی بی جانو سے کرنا چاہیے۔ وہ گولی تو کیا گولا بھی مار سکتی ہے۔"

"اب اگر تم نے غزالہ کا ذکر نکالا تو میں فون بند کر دوں گا۔" میں نے غرا کر کہا۔

"اچھا! اس منحوس پر مٹی ڈالو! اب یہ بتاؤ کہ تم کیا کہہ رہے

ہوا ہے۔ مجھے اُمید ہے کہ وہ مقررہ وقت سے پہلے ہی
چلا جائے گا کیونکہ ہماری ملاقات کے وقت اس کی موجودگی
یقیناً ناپسندیدہ ہوگی۔"

وہ لوگ واقعی بہت محتاط اور منظم تھے۔ اس کا مطلب
تھا کہ میرے فلیٹ کی نگرانی ہو رہی تھی۔ وہ لوگ میرے معاملے
میں کوئی بھی خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں تھے۔ غنیمت تھا
کہ اس وقت تک میں نے جہانگیر سے اپنا واپسی کے معاملے کا
تذکرہ نہیں کیا تھا ورنہ اس کے تجسس کو ہوا دے کر اسے
وہاں سے ٹالنا مشکل ہو جاتا۔

"یہ طے نہیں ہوا تھا۔" میں نے کنکھیوں سے جہانگیر کی
طرف دیکھتے ہوئے دبے لہجے میں احتجاج کیا۔ "گھر آئے ہوئے
مہمان کو نکالنا میرے لیے بہت دشوار ہوگا۔ میری گزارش ہے
کہ کسی سمجھوتے سے پہلے خود کو میرے اوپر مسلط کرنے کی
کوشش نہ کرو۔"

"سمجھوتے سے پہلے یہ احتیاط ضروری ہے۔" اس نے
ہموار لہجے میں کہا۔ "معاہدہ ہو جانے کے بعد تو تم کو خود بخود واپسی کے ذرائع
کا علم ہو جائے گا۔ فی الحال جو کچھ کہا جا رہا ہے اس پر عمل کرو۔
ملاقات ہونے پر اس احتیاط کی افادیت تمہاری سمجھ میں
آجائے گی۔"

"یہ سراسر زیادتی۔۔" میں نے احتجاج جاری رکھنا چاہا لیکن
اس نے میری بات کاٹ دی۔

"کوئی زیادتی نہیں ہے اگر تم نے خود اسے بلایا ہے اور
ملاقات کے بارے میں اسے آگاہ کر چکے ہو تو اور بات ہے
ورنہ تم اسے آسانی کے ساتھ واپس کر سکتے ہو۔ مجھے معلوم ہے کہ
وہ تمہارا بچپن کا اور بے تکلف دوست جہانگیر ہے۔ ہم لوگ کسی
کو بلا ضرورت کے بغیر سوچے مطلب نہیں کرتے۔ اچھی طرح
جانتے ہیں کہ کب کیا کرنا اور کرنا چاہیے۔ اگر سات بجے تک جہانگیر
تمہارے فلیٹ سے واپس نہ گیا تو سمجھ لینا کہ مجوزہ ملاقات منسوخ
ہو جائے گی۔"

"پھر اگلا پروگرام کس طرح طے ہوگا؟" میں نے سپاٹ لہجے میں
سوال کیا۔

"وہ سات بجے تک نہیں گیا تو اگلا کوئی پروگرام نہیں ہوگا۔"
اس نے بے حد سرد الفاظ پر زور دیتے ہوئے کہا۔ "یہاں نے ملاقات کے لیے
مجوزہ نہیں منسوخ کا لفظ استعمال کیا ہے۔" چبھتے ہوئے لہجے میں
کہا اور فون بند کر دیا۔

"میں کوشش کرتا ہوں۔" میں نے دل شکستہ لہجے میں کہا
اور دوسری طرف سے کلک کی آواز سن کر ریسیور کریڈل پر
ڈال دیا۔

"تم نے فلم کا ایک زبردست حصہ مس کر دیا۔" جہانگیر شگفتہ
لہجے میں بولا۔ "کہو تو ری وائنڈ کر کے دوبارہ چلا دوں؟"

"یقیناً کوئی کلب ڈانس رہا ہوگا۔ مجھے ان ہندوستانی فلموں
سے خدا واسطے کا بیر ہے۔ کہانی خواہ کیسی ہی سنجیدہ اور کچھ بھی ہو
ہر فلم میں دو چار نیم برہنہ ناچ ضرور شامل کیے جاتے ہیں تاکہ فلم
باکس آفس پر ہٹ ہو سکے۔ ان چیزوں کا ایسا ہی شوق ہو تو آدمی
سینما دیکھنے والوں میں ولایت کا چکر کیوں نہ لگائے جہاں تصویروں
کے بجائے یہ سب اسٹیج پر زندہ دکھایا جاتا ہے۔"

"لگتا ہے تم اب مولوی بھی ہو گئے ہو۔" وہ بغور میری طرف
دیکھتے ہوئے طنزیہ انداز میں بولا۔ پھر اس نے وی سی آر اور ٹیلیویژن
آف کر دیا۔ "تو پھر چلو۔ اب وقت ہو گیا ہے۔ جلی کو پہنچانے میں
بھی کچھ وقت لگے گا۔"

"یہ پروگرام کل پر ملتوی کر دو تو کیسا رہے گا؟" میں نے بیزاری
کے احساس کے ساتھ سوال کیا۔

"میں جلی سے کہہ چکا ہوں کہ تمہیں ساتھ لیتا ہوا گھر آؤں گا۔"

"لیکن میرے پاس کچھ لوگ آ رہے ہیں۔ ان سے اسلحے کی
کچھ بات کرنی ہے۔"

"تم نے پہلے تو کچھ نہیں بتایا تھا۔" وہ اضطراب آمیز لہجے
میں بولا۔

"دن اور وقت طے نہیں ہوا تھا۔ ابھی اسی شخص کا فون
آیا تھا۔" میں نے کہا۔

"تو پھر ان سے مل کر ہی چلیں گے۔" اس نے صوفے پر پھیل
کر بیٹھتے ہوئے کہا۔

"بلاوجہ تمہیں دیر ہوگی اور جلی کا پارہ چڑھ جائے گا۔" میں
نے جلدی سے کہا۔ "پتا نہیں ان سے مذاکرات کتنی دیر تک جاری
رہیں۔ اب تو میرے پاس بھی گاڑی ہے۔ جلدی فارغ ہو گیا تو
تمہیں فون کر کے خود ہی پہنچ جاؤں گا۔"

اتفاق سے بات بن گئی تھی۔ تھوڑی سی بحث کے بعد
جہانگیر مجھ سے متفق ہو گیا اور روانگی کے لیے اٹھ کھڑا ہوا۔
میں اسے رخصت کرنے کے لیے سیڑھیاں اتر کر نیچے تک آیا
تھا جہاں اس نے اپنی گاڑی پارک کی ہوئی تھی۔ اس کے چلے
جانے کے بعد میں نے اچھی طرح علاقے کا جائزہ لیا اور یہ دیکھ کر
خوشی ہوئی کہ اس وقت تک کسی کی بھی گاڑی بالکل خالی پڑی ہوئی تھی۔ میں
اوپر پہنچا تو ایک بار پھر فون کی گھنٹی بڑی قوت کے ساتھ چیخ
رہی تھی۔

میں نے تیزی سے تالا کھول کر اندر داخل ہوا تو گھنٹی خاموش

کے لیے ہمیں فعال اور متحرک قیادت کی ضرورت ہے۔ اس خلا کو پورا کرنے کے لیے ہماری نگاہیں تمھاری طرف اٹھی ہیں کیونکہ تم شی کے لیے یہاں قابلِ ذکر خدمات انجام دیتے رہے ہو۔"

"شی سے میرے تصادم کے بعد یہ کیسے سمجھ لیا گیا کہ اب میں مافیا کے لیے کام کرنے پر آمادہ ہو جاؤں گا؟" میں نے بےتکلفی کے ساتھ براہِ راست ڈان تھری سے سوال کیا۔

"تم جب پیشے میں رہ چکے ہو اس میں گھسنا آسان ہوتا ہے لیکن اس کو ترک کرنے کا مطلب صرف اور صرف خودکشی ہوتا ہے۔ موت کسی بھی لمحے کہیں سے نازل ہو سکتی ہے۔ شی سے تمھارے اختلافات ان حدود تک پہنچ چکے ہیں کہ اب ان میں تمھاری واپسی ناممکن ہے اس لیے تم کو زندہ رہنے کے لیے ایک سہارے کی ضرورت ہے جو مافیا تم کو فراہم کر سکتی ہے۔"

"لیکن شی کو چھوڑ کر مافیا میں جانے کا جواز کیا ہوگا؟" میں نے چبھتا ہوا سوال کیا۔

"اول زندہ رہنے کی خواہش یعنی طبعی عمر گزار لینے کی آرزو اور دوم سازشوں کو چھوڑ کر صاف ستھرے پیشہ ور لوگوں سے کام لینا جن کی اپنی تاریخ ہے جو کسی فرد کے نہیں بلکہ ایک مشن کے ملازم ہوتے ہیں۔"

"میں سمجھ نہیں سکا، دوسری بات واضح نہیں ہے۔" میں نے الجھن آمیز لہجے میں کہا۔

"بہت واضح ہے۔" ڈان تھری نے پرسکون لہجے میں کہا۔ "مافیا کی سالہا سال پرانی ایک تاریخ ہے۔ سرزمین دنیا میں یہ ایک طاقتور تحریک بن چکی ہے جس پر افراد کے زندہ رہنے یا مرنے سے کوئی اثر نہیں پڑتا۔ گاڈ فادر سیاہ طاقتور روایتی سربراہ ہوتا ہے جو مافیا کے مشن کو اپنی پوری قوت اور صلاحیتوں کے ساتھ زندہ رکھتا ہے لیکن شی مفاد پرستوں کا ایک مضبوط ٹولہ ہے جو کسی مشن اور نظریے کے بغیر دونوں ہاتھوں سے دولت بٹور رہی ہے۔ انھوں نے جرائم کی دنیا میں مختصر ترین عرصے میں مضبوطی سے اپنے قدم جمالیے ہیں اور ان کی سرگرمیوں سے سب سے زیادہ نقصان مافیا کو پہنچا ہے لیکن اب یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ گئی ہے کہ شی کا اپنا کوئی فلسفہ نہیں ہے۔ یہ تنظیم سو فی صد سی آئی اے کے سرمائے کے بل پر چل رہی ہے۔ اس کے سربراہ کو براہِ راست وہائٹ ہاؤس تک رسائی حاصل ہے یہی وجہ ہے کہ جہاں بھی مفادات کا ٹکراؤ ہوتا ہے شی مافیا پر غالب آ جاتی ہے۔"

"یہ تو ناقابلِ یقین ہے۔" میں نے دل کی گہرائیوں سے کہا۔ "کیا تم یہ کہنا چاہ رہے ہو کہ سی آئی اے شی کے ذریعے دنیا بھر میں ہیروئن کے فروغ کے لیے دن رات کوششیں کر رہی ہے؟"

"فروغ نہیں انسداد کو ورنی!" ڈان تھری تلخ لہجے میں بولا۔ "پہلے ہم بھی انھیں اپنا حریف تصور کرتے تھے لیکن جی لائینڈ سی آئی اے کا لاڈلا ہے۔ امریکا ہیروئن کی سب سے بڑی منڈی ہے۔ شی والے دنیا بھر کے مراکز سے اطلاع دیتے ہیں کہ ہیروئن خرید کر سی آئی اے کے مقررہ مراکز کو بھیج دیتے ہیں جہاں اس کی بڑی مقداریں تلف کر دی جاتی ہیں اور تھوڑی بہت مقدار بھاری ملاوٹ کے بعد بازار میں بھیج دی جاتی ہے۔ ہم لوگ مدتوں حیران رہے کہ منڈی میں طلب اور بھاؤ مسلسل کیوں برقرار رہتے، شی والوں کا مال کہاں جاتا ہے؟ لیکن ہمیں کچھ علم نہ ہو سکا۔ ہم نے شی کے مقابلے میں اپنی سرگرمیاں محدود کر لیں کیونکہ بھاؤ بڑھنے کی وجہ سے ہمیں کم مقداروں پر پہلے سے زیادہ منافع مل رہا تھا لیکن اب شی کو مدافعت کا راستہ اختیار کرنا ہوگا۔ ہم نے ہیروئن پیدا کرنے والے ممالک میں اپنی سرگرمیوں کا دائرہ بڑھانے کا فیصلہ کر لیا ہے۔"

"میں یہ بات نہیں مان سکتا اگر شی انسدادِ منشیات کے مشن میں سی آئی اے کی اعانت کر رہی ہے تو پھر گولڈن لائینڈ کی جیتی ویرا کو کیا ضرورت پڑی ہے کہ وہ بہانے سے سرحدی علاقوں میں جرمن کیمسٹ کی سربراہی میں ہیروئن سازی کے پہلے کارخانے کا آغاز کراتی؟"

"وہ سب پروپیگنڈا ہے۔" ڈان تھری تلخ لہجے میں بولا۔ "ہم اس سے بھی مدتوں گمراہ رہے ہیں۔ اس علاقے کے لیے ہیروئن کوئی نئی چیز نہیں تھی۔ افیم پیدا کرنے والے قبائل پہلے بھی ہیروئن بناتے تھے جو نہایت سستی بیچی جاتی تھی۔ ویرا نے سوسن نعمان اور ڈاکٹر ڈوالفن کے ذریعے اس دشوار گزار علاقے میں رسائی حاصل کرنے کی کوشش کی جہاں دشوار ترین پہاڑی راستوں کی وجہ سے جدید ترین طیارے بھی بمباری نہیں کر سکتے۔ اس نے اس بہانے سے علاقے میں اپنے قدم جمائے، قبائلی سرداروں اور ملوک سے ذاتی حسن اور اداؤں کی وجہ سے مراسم قائم کیے اور پھر اپنی تفصیلی سروے رپورٹ سی آئی اے کو ارسال کر دی۔ کچھ پتا نہیں کہ وہ لوگ اس علاقے میں کیا کرنے والے ہیں۔ وہ ان سنگلاخ پہاڑوں کی اینٹ سے اینٹ بجا دیں گے۔ انھوں نے حال ہی میں ایک ایسا مواصلاتی سیارہ خلا میں بھیجا ہے جو خیبر کے پہاڑوں پر ٹھہرا ہوا ہے اور دن رات وہاں کی تصویریں لیتا رہتا ہے۔ اس اسکینڈل کا نتیجہ یہ ہوگا کہ ایک دن شمالی پہاڑوں پر آسمانوں سے آگ برسے گی اور ہیروئن بنانے والے کارخانوں کے ساتھ افیم کی فصلوں اور اس کے کاشتکاروں کو بھی جلا کر راکھ کر دے گی۔ چند روز ان کا ماتم ہوگا اور پھر تمھاری آنے والی نسلیں بھی ہیروئن یا افیم کے نام سے کانپا کریں گی۔۔۔ یہ ایک بہت بڑی سازش اور ناقابلِ یقین اسکینڈل

… جاتا تھا کہ دنیا کے نزدیک نام بے حقیقت تھے۔
… جیبوں اور اداؤں کو پسند کرتی تھی اور جب آگے بڑھتی
… پیچھے والے کا خیر کو پیچھے چھوڑ جاتی ہوتی تھی کیونکہ ڈان مریا نے
… تربیت ہی کچھ ایسی کی تھی۔
وہ سارے خیالات میرے ذہن میں لمحوں میں گھوم گئے
… نے ان دونوں کو پستول جیبوں میں رکھتے دیکھا۔ مقامی کا ہاتھ
… سے باہر آگیا لیکن ترشی روا افالوی کا ہاتھ جیب میں ہی
… موجود رہا تاکہ بوقت ضرورت وہ جیب کے اندر سے ہی
… دشمن پر گولی چلا سکے۔ مجھے اس کے ساتھ ان دونوں کی
… لگتا ہوگا اور پھر مقامی شخص دروازے کی طرف بڑھ گیا۔
اس نے چوبی پٹ کی نصب ٹیلی اسکوپ لینس سے آنکھ
… باہر کا جائزہ لیا اور پھر اچانک ہی ہینڈل گھما کر دروازہ کھول
دیا پھر اس نے غراتے ہوئے آنے والے کو گریبان سے پکڑ کر
اندر کھینچ لیا۔
"ذرا بھی آواز نکالی تو بھیجا اڑا دوں گا۔" مقامی چیف اسے
اندر کھینچتے ہوئے غرایا تھا پھر اس نے پھرتی سے دروازہ
بند کر دیا۔
اس کے چنگل میں پھنسا ہوا دس بارہ سال کا وہ کمزور سا
بچہ خوف سے بری طرح لرزنے لگا تھا۔ اس کے حلیے سے
ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ نیچے فاسٹ فوڈ کی کسی دکان پر ملازم رہا ہوگا
یا پھر وہیں ہانگ … گزر اوقات کرتا ہوگا۔
"تم یہاں کیوں آئے ہو؟" مقامی نے اس کے گریبان
کو ایک شدید جھٹکا دے کر سوال کیا۔
"یہ... یہ فلیٹ نمبر سات ہی ہے نا؟" لڑکے نے خوفزدہ
لہجے میں ہکلاتے ہوئے بمشکل سوال کیا۔
"تمہیں کیا فرق پڑتا ہے؟ تم یہاں کیوں آئے ہو؟" مقامی
نے غصے کے عالم میں اسے گریبان کے سہارے تقریباً فرش
سے اٹھا دیا اور دوران خون تیز ہونے کی وجہ سے لڑکے کا
چہرہ سرخ ہونے لگا۔
دوبارہ قدم زمین سے لگتے ہی وہ سسک کر بولا "ہم...
ہم شاید غلط فلیٹ میں آگیا ہوں۔" وہ ہچکیوں اور سسکیوں کے
درمیان بولا "میں نیچے لوگوں کی گاڑیاں صاف کرکے دن بھر
… روپے کماتا ہوں۔ ابھی ایک آدمی نے مجھے پچاس
روپے دے کر اوپر بھیجا تھا کہ سات نمبر میں رہنے والے کو نیچے
… میں بالکل بے قصور ہوں چاہو تو میرے ساتھ چل کر نیچے معلوم
کر لو۔ جس نے مجھے بھیجا ہے وہ اب بھی اپنی سفید گاڑی میں
… کا انتظار کر رہا ہوگا۔"
… لیے وہ صورت حال بہت دلچسپ اور سنسنی خیز
ہو گئی تھی۔ کیونکہ میرے فلیٹ کا نمبر سات نہیں آٹھ تھا جبکہ
دنیا والوں کو سرے سے نمبر کا علم نہیں تھا۔ صاف ظاہر تھا کہ باہر
دروازے پر نمایاں نمبر موجود نہ ہونے کی وجہ سے وہ بدنصیب
لڑکا پڑوس کے بجائے غلطی سے میرے فلیٹ کی ڈور بیل بجا
بیٹھا تھا اور ان دونوں کے ہاتھ لگ گیا تھا جو اپنی لاعلمی کی
بنا پر صحیح صورت حال کا ادراک کرنے سے قاصر تھے اور لامحالہ
یہی سمجھ رہے تھے کہ وہ لڑکا مجھے بلانے آیا تھا۔
"گاڑی میں وہ اکیلا ہے یا کوئی اور بھی ہے؟" مقامی نے دانت
پیستے ہوئے کہا۔
"اکیلا ہے اور شاید نشے میں ہے کیونکہ اس کے سانسوں
سے شراب کی بو آ رہی ہے ورنہ وہ اتنی بے فکری سے ذرا سے
کام کے پچاس روپے نہ دیتا۔" لڑکے نے سہمی سہمی آواز میں
جواب دیا۔
"کار کا نمبر اور رنگ کیا ہے؟" مقامی نے اسے گھورتے
ہوئے پھاڑ کھانے والے لہجے میں سوال کیا۔
"نمبر تو نہیں معلوم۔ سفید رنگ کی کرولا ہے۔ سامنے ہی
کھڑی ہوئی ہے۔"
مقامی نے پوری قوت سے اسے اپنے سفید فام ساتھی کی طرف
دھکیل دیا اور اسے انگریزی میں اختصار کے ساتھ صورت حال
سے آگاہ کرتے ہوئے بولا "تم اسے روکو میں نیچے جا کر دیکھتا ہوں
کہ وہ کون ہے اور کیا چاہتا ہے۔"
وہ بڑی عجلت میں دروازہ کھول کر باہر نکلا مگر فوراً ہی
اندر آگیا جیسے کچھ یاد آگیا ہو پھر تشویش آمیز لہجے میں افالوی سے بولا
"مگر یہ تو آٹھ نمبر فلیٹ ہے، شاید لڑکا دھوکے سے ادھر
آگیا ہے۔"
"بات بڑھ ہی گئی ہے تو اب تمہیں نیچے جا کر دیکھنا ہوگا
ورنہ تھوڑی دیر میں محلے والے ہمارا محاصرہ کر لیں گے۔ یہ بات
تمہاری کند کھوپڑی میں پہلے کیوں نہیں آئی؟"
سفید فام کے لہجے کی تلخی نے مقامی کو بوکھلا دیا۔ "بس
غلطی ہو گئی ڈان۔ میں ابھی دیکھتا ہوں۔"
میرے لیے وہ تماشا دلچسپ تھا۔ پڑوس میں سات
نمبر والی سے صرف دو بار میرا سامنا ہوا تھا۔ بہت خوب صورت
نازک اندام اور تیکھے خدوخال والی دوشیزہ تھی لیکن دونوں بار
وہ اکیلی ہی نظر آئی تھی۔ سات نمبر میں کسی مرد کی موجودگی کی کوئی
شہادت دونوں مواقع پر سامنے نہیں آسکی تھی۔ لڑکے کی زبان
سے کرولا والے کی حالت اور اس کے مطالبے کی تفصیل سن کر
میرے ذہن میں پہلا خیال یہی آیا تھا کہ کہیں میرے پڑوس میں
رہنے والی عورت کوئی مسٹی کال گرل نہ ہو جو پولیس کے ہتھکنڈوں

میں نیا ہی سے اپنے حسن کی خیرات بانٹتی پھرنے والی دریا سے بھی جولی معلومات کو یکجا کرکے جلد ہی یہ اندازہ لگا لیا تھا کہ منصوبے پر کام شروع کیا جانے والا تھا جس کی نشاندہی ڈان فھری کر چکا تھا۔

افیم کے کھیتوں اور جنگلوں کو برباد کر دیا جاتا۔ اس فصل سے منسلک کاشتکاروں کو تہس نہس کر دیا جاتا۔ زمینیں بنجر ہو جاتیں اور یوں ہزاروں میل دور امریکہ سمیت متعدد یورپی ممالک کا ذکر دوبارہ نہ کیا جاتا۔ امریکی معاشرے کو ہیروئن کے عفریت سے بچا لیا جاتا۔ اس وقت بیک ٹوکن بھی افغانستان جیسے امریکی اس خطۂ زمین کی مراعات کے مستحق قرار پائے جس کے مفادات کی بنیادوں کو اپنے لہو سے سینچنا ہر قوم کی پیدائشی ذمہ داری ہو۔ اس ذمہ داری سے انحراف کرنے والوں کو امریکی حکمراں اپنے خفیہ اداروں کے سہارے جابجا عبرت کا نمونہ بنا چکے تھے اور نہ جانے اس وقت بھی دنیا میں کہاں کہاں ان کے پروردہ لہو کے پیاسے اپنے شکار کی گھات لگائے بیٹھے تھے۔

شمالی پہاڑوں پر خلا میں میلوں اوپر ٹھہرے ہوئے مواصلاتی سیارے کی بات بھی دل کو لگتی تھی کیونکہ ایشیا کے اس خطے میں امریکی مفادات سے قطع نظر امریکا روس افغانستان کی سرزمین پر روس کے خلاف بالواسطہ ایک بڑی جنگ لڑ رہا تھا۔ اس کے تمام تر گوریلا لڑاکوں کی سپلائی لائن کا انحصار ہمارے ان ہی شمالی پہاڑوں پر گزرنے والے راستوں اور دروں پر تھا۔ اس طرف ہونے والی ذرا سی بھی گڑبڑ جنگ کا پانسہ پلٹ سکتی تھی اس لیے وہاں کی پل پل کی خبر رکھنے کے لیے بھی خلا سے نگہبانی ناگزیر ہو گئی تھی۔

شاید شی عالمی سیاست اور امریکی مفادات سے تعلق رکھنے والی ایک متوازی تنظیم تھی جو ضرورت پڑنے پر اپنے مفادات حاصل کرنے پر تلی ہوئی تھی۔ وہ کہیں بھی اپنے کسی بھی حریف کا گلا کاٹنے کے لیے تیار رہتے تھے بعض جگہ ان کے وسائل مقامی حکومتوں سے بھی بڑھ کر تھے۔ میں خود دیکھ چکا تھا کہ وہ ایم ٹی فھری ہینڈ سیٹ جیسا طاقت ور ٹرانسمیٹر پاکستان میں طویل رابطوں کے لیے استعمال کرتے تھے جب کہ مجھے پورا یقین تھا کہ ایسے طاقت ور آلات پاکستان کے شہری اداروں تو کجا شاید دفاعی اداروں کے پاس بھی نہیں تھے۔

ان کرائے کے قاتلوں کے مقابلے میں مافیا بھی ایک منظم تنظیم نظر آتی تھی جو اپنی قوت کے بل پر کہیں کہیں مقامی سیاست میں بھی اثر و رسوخ رکھتی تھی لیکن بنیادی طور پر سیاست اس کا میدان نہیں تھی۔ انھیں دنیا کے کسی بھی خطے سے نفرت نہیں تھی۔ اگر وہاں سازگار حالات مل جاتے تو منشیات اور اسلحہ کی بیوپار جاری رکھتی تاکہ ان کے خیال میں ہیروئن کا کاروبار بھی کسی قدر ختم نہیں ہونا چاہیے تھا ان کا مفاد اس میں تھا کہ پاکستان، افغانستان، برما اور بھارت جیسے غریب ملک افیم سے سستے داموں ہیروئن کشید کرتے رہیں جسے مافیا والے آسودہ حال مغربی اور امریکی منڈیوں میں اپنے منہ مانگے داموں پر فروخت کر سکیں۔ ڈان فھری نے بتا دیا تھا کہ مافیا بے مقصد خون ریزی پر یقین نہیں رکھتی تھی کیونکہ وہ زیر زمین دنیا میں اپنی اجارہ داری قائم رکھنے کے خواہاں تھے۔ یہ بات وہ اچھی طرح جانتے تھے کہ قتل جس سے تصادم ہو جائے وہ کسی مصلحت یا ضرورت کے تحت اسے درست بھی بنا پڑتا ہے۔ مافیا کے ماضی کی ایک تاریخ تھی جس کے مہذب دور کا یہ مفہوم تھا کہ ایک تابناک مستقبل کے حصول کے لیے جدوجہد کر رہے تھے اس کے برعکس شی کے مفاد طویل المیعاد تھے۔ ڈان فھری کے بیان کے مطابق ان کا مشن بہت زیادہ محدود تھا۔ جس دن پاکستان کی جغرافیائی حدود میں افیم کا ہر پودا تباہ کر دیا جاتا اور زرخیز زمین کو ہمیشہ کے لیے بانجھ کر دیا جاتا اس دن شی کا مقصد پورا ہو جاتا اور شاید وہ تنظیم توڑ دی جاتی یا شاید اسی نوع کے کسی مشن میں مدغم کر دی جاتی تاکہ ان لوگوں کے ہنر، تجربے اور پیشہ ورانہ مہارت سے دوسرے شعبوں میں فائدہ اٹھایا جا سکے۔

میں بہت تیزی کے ساتھ سوچ رہا تھا۔ فکر بلند کرتے ہوئے شاید یہ تفکر بہت زیادہ طویل ہو گئی ہو لیکن اس وقت یہ سب کچھ میرے ذہن میں ایک لمحے میں آیا اور گزر گیا۔

"کیا سوچ رہے ہو؟" ڈان فھری نے مجھے خاموش پا کر ٹوکا۔ "اگر شی میں لوٹنا چاہو تو مجھے کوئی اعتراض نہیں ہوگا۔ اب تم شی کے کارکن رہ سکتے ہو یا نہ ہو سکتے، اس کے درمیان کی ہر صورت تمہاری زندگی کو جہنم بنا دے گی۔ ہم اپنے حریفوں کو ان کی انتہاؤں سے پا کر نہیں مارتے۔ انھیں زندہ رکھ کر اس طرح ستاتے ہیں کہ وہ زندگی سے نفرت اور موت سے محبت کرنے لگتے ہیں۔ میں تمھیں پہلے ہی بتا چکا ہوں کہ ہم بے مقصد خوں ریزی پر یقین نہیں رکھتے۔ جسے مارتے ہیں بہت سوچ سمجھ کر اور کسی ناگزیر ضرورت کے تحت مارتے ہیں۔ ہمارا شیوہ شی والوں جیسا نہیں ہے جو بس اپنے ہر حریف کو موت کی نیند سلانے پر تلے رہتے ہیں۔"

"تمھارے دلائل مضبوط اور ارادے مستحکم ہیں۔ میرا خیال ہے کہ مجھے تمھارا ہم نوا بننا پڑے گا۔ مجھے یہ سوچ کر ہی دلی صدمہ ہو رہا ہے کہ ایک طویل مدت تک شی کے لیے کام کرنے کے باوجود میں ان کے حقیقی عزائم کو نہیں سمجھ سکا...!"

"جہاں تنظیم کے بجائے ذہن میں شوق ہو وہاں یہی ہوتا ہے پالیسی کے بھولے مقصد اعلیٰ کے واضح نہ ابھرنے والا ہر خیال آرڈر آف دی ڈے بن جاتا ہے لیکن مافیا ایک روایتی تنظیم ہے جس کے اپنے اسرار و رموز ہیں لیکن اس کے باوجود ساری دنیا جانتی ہے کہ مافیا جرائم اور منشیات کے فروغ سے اپنے کاکنٹرول

کوششیں ہماسوڈی فراہم کرتی ہے۔ جو لوگ مافیا کے لیے کام کر کے شاہوں کی طرح زندگی گزار رہے ہیں! انھیں آج فارغ کر دیا جائے تو وہ اپنے لیے دو وقت کی روٹی بھی مشکل سے کما سکیں گے۔"

"اس کا تو یہ مطلب ہوا کہ تم اپنے کارکنوں کو بہلا کر رکھتے ہو، انھیں چھوڑ کر تو وہ زندہ بھی نہ رہ سکیں گے۔۔۔"

اس نے بڑی متانت سے میری بات کاٹ دی۔ "کسی بھی مزدور، ملازم یا محنت سے کام لینے کے دو ہی طریقے ہیں۔ اچھی کارکردگی پر جزا اور خراب کارکردگی پر سزا۔ ہم نے اس سے ہٹ کر ایک نیا اصول وضع کیا ہے جو شاید تھوڑے ہی عرصے بعد نصابی کتابوں میں شامل کر لیا جائے گا۔ ہماری صفوں میں نااہل آدمی کی کوئی گنجائش نہیں ہے۔ اہل جو اہل ہوتے ہیں انھیں ہم ان کی اہلیت اور صلاحیت سے بڑھ کر معاوضے اور مراعات دیتے ہیں۔ یہ ایک ایسا فطری جال ہے جس سے کوئی نہیں بچ سکتا۔ ہمارے کارکن ساری عمر ہمارے لیے کام کرتے رہتے ہیں۔ انھیں بھول کر بھی کہیں اور جانے کا خیال نہیں آتا۔ میرا خیال ہے ہم سے بھاگ کر تم خسارے میں نہیں رہو گے۔"

"اصولی طور پر میں تم سے متفق ہوں لیکن پھر بھی مجھے فیصلہ کرنے کے لیے کچھ مہلت درکار ہے۔ میں کافی عرصے سے اپنے طور پر من مانی کارروائیاں کرتا رہا ہوں۔ مجھے سوچنا پڑے گا کہ تمھارا ڈسپلن کس حد تک قبول کر سکوں گا۔ صرف میری وجہ سے تم اپنے ضابطے نہیں بدل سکتے اور نہ ان کی خلاف ورزی برداشت کرنا چاہو گے۔"

"یہ بنیادی بات ہے۔" اس نے سر ہلاتے ہوئے کہا۔ "مافیا ڈسپلن کا دوسرا نام ہے۔ اگر مجھے حکم دے دیا جائے تو میں ہر روز بڑی خوشی سے کسی خارش زدہ کتے کو بھی گڈ مارننگ کہنا شروع کر دوں گا۔ یہ نکتہ ذہن میں رکھنا کہ اگر تم ہم میں شامل ہوئے تو تمھیں کامسٹ کی بالادستی کو تسلیم کرنا ہوگا اور یہی تمھارا پہلا باس ہوگا۔"

"یہ میں سمجھ چکا ہوں۔" میں نے نرم لہجے میں کہتے ہوئے اچانک ہی موضوع بدل دیا۔ "کراچی میں آج کل شی کا سربراہ کون ہے؟"

افغانی توانے اپنا نقاب سے ڈھکا ہوا چہرہ مقامی کی طرف گھمایا جیسے میرے سوال کا جواب اس سے سننا چاہ رہا ہو۔ اس کا مقصد سمجھتے ہی کامسٹ کی زبان چل پڑی۔ "کراچی میں شی کا کام بہت محدود ہو گیا ہے۔ امکان ہے کہ دلدار آغا ہی ان معاملات کی دیکھ بھال کر رہا ہے جہاں نفری کم ہو وہاں اندر کی باتیں معلوم کرنا ذرا دشوار ہی ثابت ہوتا ہے۔"

"لیکن دلدار آغا تو شہر کا ایک معزز آدمی ہے۔ میں نے پہلے کبھی جرائم کے سلسلے میں اس کا نام نہیں سنا تھا۔ ایک شریف آدمی کو اتنی بڑی ذمے داری تو نہیں سونپی جا سکتی۔" میں نے بظاہر حیرت سے کہا

"اپنی معلومات پر اتنا ناز کرنا اچھا نہیں۔" مقامی کا لہجہ قدرے طنزیہ ہو گیا۔ "تم میرے بارے میں بھی یہ کہہ سکتے ہو کہ تم نے کبھی میری آواز نہیں سنی، چہرہ دیکھ کر بھی کھو گئے کیونکہ اپنی لاعلمی ہونے کے باوجود اپنے کراچی بیورو کا چیف کیسے ہو گیا۔ تم غلطی پر ہو، باہر رہے ہو اس دوران میں یہاں بہت تیزی سے تبدیلیاں آئی ہیں۔ پھر ویسے بھی تمھارا واسطہ ایک مخصوص لائن کے لوگوں سے تھا، پوری زیر زمین دنیا سے تم کبھی واقف نہیں رہے ہو گے۔"

"شاید تم یہ کہنا چاہ رہے ہو کہ دلدار آغا پہلا پاپا جیسے" میں نے جھنجلا کر لہجے میں ترکی بہ ترکی سوال کیا۔

"تم ایک دوسرے کے ساتھ تلخ ہونے کی کوشش مت کرو۔" ڈان عمری نے ہاتھ اٹھا کر کہا۔ وہ گفتگو خاصی توجہ سے سن رہا تھا۔

"دلدار آغا ایک ایئر لائن میں اسٹیورڈ تھا۔" کامسٹ نے فوراً ہی سنبھالا لے لیا۔ "اپنی نوکری سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اس نے ہیر پھیر کے کام شروع کیے جس کے نتیجے میں اس کے پاس بہت جلد ہی بے تحاشا پیسہ آ گیا اور اس نے واشنگ پاؤڈر بنانے کی ایک فیکٹری کھول لی۔ وہ کبھی کھل کر میدان میں نہیں آیا تھا لیکن شاید اندر خانے اس کا شی والوں سے جب ٹکراؤ ہوا اور انھی کی مدد سے اس نے اپنی خطیر دولت حاصل کی تھی اس لیے جب یہاں شی کے پاؤں اکھڑنے لگے تو انھوں نے اپنا کام سمیٹ کر دلدار آغا کو اس کا نگران مقرر کر دیا۔ وہ اپنی کمزوریوں کی وجہ سے ان کے لیے کام کرنے پر مجبور ہے اور شی کے معاملات میں کبھی کبھار اسی کا نام سننے میں آتا ہے مگر اس نے اپنی فیکٹری بند نہیں کی ہے۔"

"اور شی میں ہی ڈی کی بھی کوئی نام ہے؟" ڈان نے تائید طلب لہجے میں سوال کیا۔

"یہ نام بھی سنا ہے۔" چند ثانیوں کے توقف کے بعد مقامی آہستگی سے بولا۔ "ہو سکتا ہے کہ وہ دلدار کا باس ہو۔"

وہی ایک نکتہ ایسا تھا جس پر اس کی رائے معلوم کرنے کے لیے میں نے اس سے شی کے بارے میں گفتگو شروع کی تھی۔ انھیں شی سے دلدار آغا کی وابستگی کا علم ضرور تھا لیکن وہ تنظیم میں اس کی اہمیت سے بے خبر تھے۔ پھر میں نے کامسٹ سے وہ اگلا سوال بھی دریافت کر لیا جو میری رائے میں اہم تھا۔ "دلدار آغا نے وہاں فیکٹری کی آڑ میں تو ہیروئن کا کوئی چکر نہیں چلا رکھا؟"

"اس کا کھوج لگانے کی کوشش نہیں کی گئی۔ وہ فیکٹری اس نے معاشرے میں اپنی حیثیت برقرار رکھنے کے لیے قائم کی تھی اس لیے یہ امکان نظر نہیں آتا کہ اس نے فیکٹری کو بھی کسی کالے دھندے میں ملوث کیا ہوگا۔ ویسے کبھی برا وقت آیا تو وہ فیکٹری والے کاروبار کے سہارے خود کو بچانے کی کوشش کر سکے گا مگر

یہ بات سمجھ میں نہیں آتی کہ تمہاری سابقہ محبوبہ یک بیک اس کی بیوی کیسے بن گئی؟"

ولدار آغا کے بارے میں اس کی معلومات ادھوری تھیں۔ ابھی غزالہ کے بارے میں بھی اسے مکمل معلومات حاصل نہیں تھیں۔ اسی لیے میں نے اپنے شعور پر اس میں کوئی اضافہ نہ کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

"آدمی جانے کس کس سے ملتا ہے۔ زندگی کے طویل سفر میں بیسیوں حسین چہرے آتے جاتے رہتے ہیں۔ ان میں سے کون کہاں آتے پہنچتا ہے، یہ کسی کو معلوم نہیں ہوتا۔ غزالہ کے علاوہ بھی اس شہر کی کئی لڑکیاں تھیں جن سے میری گہری شناسائی رہی تھی اور آج وہ اپنے گھر بسائے بیٹھی ہیں۔ اس معاملے میں، میں پیچھے پلٹ کر دیکھنے کا عادی نہیں ہوں۔" میں نے مسکراتے ہوئے سرسری لہجے میں کہا۔

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" ڈان تھری سنجیدہ لہجے میں بولا۔ "شاید اس معاملے میں وہ بھی کوئی چوٹ کھا چکا تھا۔" وقت بہت ظالم ہوتا ہے جو گزر جاتا ہے اور پھر لوٹ کر نہیں آتا۔ آج کی خوشیاں اور رنگینیاں کل صرف ایک سہانا خواب بن کر رہ جاتی ہیں۔ اچھا وہی ہوتا ہے جسے پوری طرح اپنا لیا جائے۔ ماضی کے بارے میں زیادہ سوچ کر پچھتاووں کے علاوہ کچھ بھی حاصل نہیں ہوتا۔"

میں نے اس کی باتوں پر کوئی تبصرہ کرنے کی ضرورت نہیں سمجھی اور سعادت مندی کے انداز میں سر ہلا کر سگریٹ سلگانے میں مصروف ہو گیا۔ اس بار ان دونوں نے مجھے اپنی جیبوں میں ہاتھ ڈالنے سے نہیں روکا تھا۔ دوران گفتگو ڈان تھری نے اپنا پستول دائیں جیب میں ڈال لیا تھا جب کہ کاسٹ کے پستول کی نال فرش کی طرف جھکی ہوئی تھی۔

"پھر تمہارا کیا فیصلہ ہے؟" آخر کار کاسٹ نے ہی کمرے پر چھایا ہوا سکوت توڑا۔

"اصولی طور پر میں تم سے متفق ہوں لیکن ہماری اگلی ملاقات ناگزیر ہے۔ میں عجلت میں کوئی فیصلہ کر کے اس سے پھرنا نہیں چاہتا۔ مجھے ہر پہلو پر غور کرنے کے لیے کچھ وقت درکار ہے۔" میں نے پھر اپنی بات دہرائی۔

"میرے پاس بہت کم وقت ہے۔" ڈان تھری نے کہا۔ "تمہارا معاملہ یورپ واپس جانے سے پہلے اپنی موجودگی میں طے کرنا چاہتا ہوں۔ تم کب تک کا وقت لینا چاہتے ہو؟"

سلطان شاہ جانثار اشیشوٹنگل کی راہ پر لگا ہوا تھا... مجھے سکندر بخت کی فکر تھی اور پھر میں جہانگیر سے بھی کچھ مشورے لینا چاہتا تھا جس کے لیے مجھے کم از کم ایک دن درکار تھا۔ اس لیے میں نے اسے تیسرے روز شام کا وقت بتا دیا۔

"ٹھیک ہے۔" وہ بولا۔ "پرسوں رات آٹھ بجے کاسٹ تم سے فون پر رابطہ قائم کرے گا۔"

"یہ فاصلے اور اختلافات کب تک ہمارے درمیان حائل رہیں گے؟" میں نے بے بسی سے سوال کیا۔

ڈان پہلی بار مختصر سی ہنسی ہنسا اور مجھے یوں محسوس ہوا جیسے کوئی بھوکا بھیڑیا اپنے شکار کو اپنے سامنے دیکھ کر خوشی سے غرایا ہو۔ "میرے یورپ منتقل ہونے تک قائم رہیں گے لیکن مجھ سے تمہارا جتنا تعارف ہو چکا ہے اس سے زیادہ نہیں ہو سکے گا۔ شاید کچھ عرصے بعد تم مجھ سے دو بدو ملاقات کر سکو مگر فی الحال یہ ضروری ہے۔"

"جہاں مجبوری ہے.... فی الحال میں اصرار نہیں کر سکتا۔ ویسے یورپ سے تمہاری مراد شاید سسلی سے تھی؟"

"روایتی طور پر اٹلی کو مافیا کا پیدائشی وطن اور سسلی کو مافیا کا شہر کہا جاتا ہے۔ روایتی طور پر آج بھی سسلی ہی ہمارا ہیڈ کوارٹر ہے لیکن عملاً ہم دنیا کے ہر اہم مرکز میں مقامی سطح پر اہم فیصلے کرنے کے قابل ہیں۔" اس نے اپنی منزل کی نشاندہی کیے بغیر بہت خوب صورتی کے ساتھ میرا سوال ٹال دیا۔

"لیکن ٹی والوں نے حال ہی میں اپنا ہیڈ کوارٹر روم سے وینس منتقل کر لیا ہے۔ یہ عجیب بات ہے کہ مافیا کی طرح ٹی کی پیدائش بھی اٹلی میں ہی ہوئی ہے۔" میں نے شوشا چھوڑا۔

"یہ نئی خبر ہے۔" ڈان تھری کے لہجے میں اشتیاق ابھر آیا۔ "ویسے تو ٹی لا لینڈ کے تمام دفاتر ہمیشہ روم ہی میں کام کرتے ہیں۔"

"ٹی کا ہیڈ کوارٹر وہاں ہوتا ہے جہاں ٹی لا لینڈ موجود ہوتا ہے اور آج کل وہ وینس میں ہے جہاں شاید سمندری نہروں اور راستوں کی وجہ سے وہ خود کو زیادہ محفوظ تصور کر رہا ہو گا۔ میلان میں اگر میں قتل کر سامنے نہ آیا ہوتا تو شاید پاکستان واپس لوٹنے کے بجائے وینس ہی کا رخ کرتا۔ ویسے بھی مجھے سمندر میں آباد وہ شہر دیکھنے کی آرزو ہے۔"

"تم جانتے ہو کہ چھوٹے موٹے لوگوں کے مقابلے میں منظم طور پر کام کرنے والے بلاوجہ کسی سے نہیں الجھتے۔ ہم بھی ٹی سے الجھنا نہیں چاہتے۔ اس طرح ہم غیر ضروری طور پر چند مضبوط حریف پیدا کر لیں گے لیکن ان کے ساتھ تمہارا تجربہ ہمارے لیے کارآمد ثابت ہوگا۔ ہم اپنی حکمت عملی سے ہیروئن کی مارکیٹ میں انہیں مکمل مغلوب کر دینا چاہتے ہیں۔" اس نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ دوڑاتے ہوئے کہا۔ میری زبان سے ٹی کا ذکر سنتے ہی وہ ٹھٹک کر مجھ سے زیادہ سے زیادہ معلومات اگلوانے کے چکر میں پڑ گیا تھا۔

"مگر یہ سب اسی وقت ہوگا جب ہم میں معاہدہ ہو جائے۔" میں نے مسکراتے ہوئے خندہ پیشانی سے کہا اور وہ میرا مقصد سمجھ کر فوراً اٹھ گیا اور اس نے پہلی بار میری طرف مصافحے کے لیے ہاتھ بڑھا دیا جسے اپنے ہاتھ میں لیتے ہی میں چونک پڑا کیونکہ وہ اس کی شخصیت اور پیشے کے برعکس بہت نرم تھا جیسے اس

سوال کیا۔

"رقم پیشانی جیکٹ کے ساتھ چپکے ہوئے لفافے میں ہوتی ہے۔ ایک جیکٹ سے پچیس ہزار ملتے ہیں۔ تیسری کھیپ پکڑی گئی مگر ندیم اس کے پچیس ہزار پہلے ہی مجھے دے گیا تھا۔"

"جب تمہیں پہلے سے علم تھا تو تم نے اسے روکنے کی کوشش کیوں نہیں کی؟" میں نے پوچھا۔

"پہلی کھیپ وہ مجھے بتائے بغیر لے گیا تھا۔ اس وقت میں ڈیوٹی پر امریکا میں تھی۔ دوسری بار بھی ایسا ہی ہوا۔ تیسری مرتبہ اتفاق سے ہم دونوں کراچی میں موجود تھے۔ اس نے پہلے پچاس ہزار دکھا کر پوری کہانی سنائی تو میں نے اسے گرفتاری اور بدنامی کا خوف دلایا۔ وہ تائب ہونے پر آمادہ ہو گیا تھا۔ اس نے ڈونی سے تیسری بار انکار کیا تو اس نے دھمکی دی کہ اگر ندیم انکار پر اڑا رہا تو اس کی پچھلی دو کوششوں کے بارے میں ساری تفصیلات ثبوت کے ساتھ سرکاری حکام اور ایئر لائن کو بھیج دی جائیں گی۔"

"اور اس بار وہ پکڑا گیا؟" جہانگیر نے تبصرہ کیا۔ "ہیروئن کی رضا شامل حال نہ ہو تو آخر وقت تک کوئی نہ کوئی ناگہانی طور پر راستہ گھیر لیتی ہے چاہے وہ کوئی بھونچکا رہ جاتا ہے۔"

"ڈونی یقیناً کوئی با رسوخ آدمی ہے۔" وہ اپنا دوسرا گلاس انگلیوں میں گھماتے ہوئے کہہ رہی تھی۔ "ندیم نے مجھے بتایا کہ پہلی بار اس کی ڈیوٹی مشرق بعید کے روٹ پر تھی اور ڈونی نے ہیروئن کا پیکٹ فرینکفرٹ کے لیے دیا تھا۔ ندیم نے اپنی مجبوری بتائی تو ڈونی نے کہا تھا کہ وہ سب ٹھیک کر دے گا اور یہی ہوا کہ آخری لمحات پر ندیم کو فرینکفرٹ اور لندن والی پرواز کے لیے طلب کر لیا گیا۔"

ایک دور تھا جب میں بھی صحافتی کے لیے رضاکارانہ حیثیت سے کام کیا کرتا تھا۔ اس وقت بھی ہیروئن کی بیرون ملک اسمگلنگ کے لیے پیشہ ور کیریئرز کے بجائے سادہ لوح طالب علموں اور خاص طور پر نوجوان لڑکیوں کو مفت سیاحت کا لالچ دے کر ایسے تحائف باہر کسی شخص کو پہنچانے پر آمادہ کیا جاتا تھا جن میں پہلے سے مخفی طور پر ہیروئن چھپائی جاتی تھی۔ سادہ لوح اور بے خبر نئے چہروں کے ذریعے ہیروئن باہر اسمگل کرنے کی ان کوششوں میں کامیابی کا اوسط پچانوے فیصد تک رہتا تھا۔ جو چار پانچ فیصد بیرون ملک کسٹم حکام کی گرفت میں آتے تھے ان پر بھی شبہ ہونے کی ابتدائی وجوہ میں ہیروئن کا کوئی دخل نہیں ہوتا تھا بلکہ بعد کی تفصیلی جانچ پڑتال میں ہیروئن برآمد کر لی جاتی تھی۔ وہ طریقہ کار اس قدر کارآمد تھا کہ ڈونی اب بھی غیر معروف چہروں کو اس کام کے لیے استعمال کر رہا تھا۔

"جو لوگ غلط کاموں سے کماتے ہیں ان کے پاس اکثر رسوخ اور وسائل کو تحریک دینے کے لیے پیسہ ہونے کی فراوانی ہوتی ہے۔ اس سرمایہ کاری سے ان کے اثاثوں کو فروغ ملتا ہے۔ ندیم کی فرینکفرٹ میں گرفتاری کے بعد ڈونی نے تم سے رابطہ قائم کرنے کی کوئی کوشش تو نہیں کی؟" میں نے سوال کیا۔

"بالکل نہیں۔ میں تو انتظار میں ہوں کہ رابطہ قائم ہو تو اسے اپنے جال میں پھانس کر یہاں آنے پر مجبور کر دوں اور اسے بتاؤں کہ کوئی عورت جب بدلا لینے پر تل جاتی ہے تو کس قدر خطرناک ہو جاتی ہے۔"

"تم ویسے بھی کم خطرناک نہیں ہو۔" جہانگیر نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے فریفتہ والے لہجے میں کہا۔ "وہ جو آیا تھا فیٹ نمبر ہوا تھا مگر تم اس کے ہوش و حواس پر چھائی ہوئی تھیں۔"

"ایسے مردوں سے مجھے چڑ ہے جو کسی خوبصورت اور اکیلی عورت سے ملاقات کرنے سے پہلے پیٹ بھر کر شراب پینا ضروری سمجھتے ہیں۔ وہ تو غنیمت ہوا کہ تم نے توڑ پھوڑ کے بغیر اسے جانے دیا۔ اگر تمہاری جگہ کوئی عیال وار شخص ہوتا تو اس کے ہاتھ پیر ہی توڑ دیتا۔ ویسے کیا تم دونوں ہی یہاں رہتے ہو؟"

"میں آتا جاتا رہتا ہوں۔ یہاں رہائش پیٹر والک کی ہے۔" جہانگیر نے کہا۔

"اور تمہاری بیوی؟" سیما میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر سراپا سوال بن گئی تھی۔

"بیوی ہوتی تو تم کو یہاں مدعو کرنے کی جرأت بھی نہ کرتا۔" میں نے اسے سگریٹ پیش کرتے ہوئے کہا۔

"مجھ میں کوئی چھوٹی برائی نہیں ہے۔" اس نے مسکرا کر تھمائے ہوئے ایک انگریزی برانڈ کو دیکھ کر انکار کر دیا۔

"لیکن لوگوں سے دوستی کا گہرا شوق رکھتی ہو؟" میرا لہجہ تائید طلب تھا۔

"ہر ایک سے نہیں۔ تم میرے پڑوسی ہو، خوش شکل و صورت سے معقول لگتے ہو۔ جب چاہو میرے گھر آ سکتے ہو۔"

"تمہارے کسی مستقل مہمان کی موجودگی میں خلل پڑا تو الجھن کھڑی ہو جائے گی۔"

وہ یک بیک بہت زیادہ سنجیدہ ہو گئی۔ اس کے لہجے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اسے ہلکا سا نشہ ہو چلا تھا۔ "مجھے اچھی طرح اندازہ ہے کہ میرے پاس آنے والے نے تم سے کیسی گھٹیا بکواس کی ہوگی۔ اصل بات صرف اتنی ہے کہ میں اپنی پسند کے لوگوں سے دوستی کرنے کی شوقین ہوں۔ اپنے گھر کسی کو نہیں بلاتی۔ دوستوں کے ساتھ شہر کے مہنگے ہوٹلوں اور تفریح گاہوں میں گھومنا اور کھانا پینا میری پالیسی ہے۔ خود اتنا خرچ نہیں کر سکتی اس لیے بل دوستوں سے ادا کراتی ہوں۔ ان سے تحفے تحائف بھی خوشی سے قبول کرتی ہوں۔ بہت سے لوگ میرے سرپرست ہونے سے ہٹتے ہیں اور مجھے پیٹھ پیچھے ایک مہنگی کال گرل قرار دیتے ہیں لیکن میں ایسے الزامات کی ذرا بھی پروا نہیں کرتی۔ انھیں جوتی کی نوک پر رکھتی ہوں۔"

"حالانکہ تم کال گرل نہیں ہو مگر وہ خبیث یہی کہہ رہا تھا۔" جہانگیر نے اسے اکسانے والے انداز میں بے تکلف ہونے کے لیے سفید جھوٹ بولا۔ وہ سیما پر بری طرح فریفتہ ہوا جا رہا تھا۔

سیما زیرلب بڑبڑائی "شاید اس نے اپنے ملاقاتی کو کوئی گندی گالی دی تھی۔" پھر ایک چھوٹا سا گھونٹ لے کر بولی "وہ کئی دن سے میرے ساتھ وقت گزار رہا ہے۔ میں مانتی ہوں کہ وہ خاصی رقم خرچ کر چکا ہے۔ آج بھی ڈنر لینے جانے کے لیے آیا تھا لیکن واہیات نکال کر جلی ہوئی باتیں کرنے کے سوا مجھے کچھ بھی نہیں سکا۔ جتنا ہو سکتا ہے کہ اپنی ناکامیوں پر جھلا کر مجھ سے اس لیے آیا ہو۔ تم بار بار اس کا حوالہ نہ دو۔ مجھے خواہ مخواہ کوفت ہو رہی ہے۔"

"ڈنر پر جانا چاہو تو میں اس وقت حاضر ہوں۔" جہانگیر نے جھک کر نرمی سے اس کے شانے پر ہاتھ رکھتے ہوئے کہا۔

وہ شوخ انداز میں ہنس پڑی۔ "چلو! اس پیشکش کے بہانے تم نے مجھے چھو تو لیا۔" جہانگیر کو اس سے اتنی صاف گوئی کی توقع نہیں تھی اس لیے اس نے جھینپ کر یوں اپنا ہاتھ واپس کھینچا جیسے اسے اچانک کرنٹ لگ گیا ہو۔ وہ اس کے ردعمل سے محظوظ ہوتے ہوئے بولی "آج کل تو بہت سے مرد کوشش کرتے مارے جاتے ہیں۔ ایسی حالت میں باہر جا کر میں خود کو تماشا نہیں بنانا چاہتی۔ ہم پھر کسی وقت چلیں گے۔ بے فکر رہو ابھی بھی ہمارا ساتھ ہو گا۔"

جہانگیر کینہ توز نظروں سے مجھے گھور کر رہ گیا پھر زبردستی مسکراتے ہوئے اس سے بولا "جب تم نے زیادہ تو نہیں پی۔ باہر کی ہوا لگے گی تو تھوڑی بہت دیر میں نشہ اتر جائے گا۔"

"میں پینے کی عادی نہیں ہوں۔ ہماری ایئر لائن پی آئی اے کی طرح خشک نہیں ہے۔ طویل پروازوں پر مسافروں کی ساقی گری کرتے ہوئے بھی لوگوں کی نگاہ بچا کر ایک آدھ جام چڑھا لیتی ہوں اور وہی کافی ہوتا ہے۔ ہوا کھانے سے میرا نشہ کچھ اور تیز ہو جائے گا۔ اب تم مجھ پر مزید تحلیل ہوں گی میرے لیے یہ دوسرا گلاس بھی زیادہ ہو جائے گا۔"

"اپنے ساتھ زبردستی نہ کرو۔" جہانگیر بے دلی سے اس کی خدمت کرنے پر تلا ہوا تھا۔ "یہ بچا ہوا گلاس مجھے دے دو۔" میں خاموشی سے دونوں ہاتھ سینے پر باندھے دلچسپی سے وہ تماشا دیکھ رہا تھا۔

"میں اپنا جھوٹا کسی کو دیتی ہوں نہ کسی کا جھوٹا کھاتی پیتی ہوں۔ تم اپنے لیے الگ سے منگوا لو۔"

جہانگیر مجھ سے نظریں چرا کر کھسیانے ہوئے انداز میں ہنسنے لگا۔ وہ طرار عورت کسی طرح اس کے قابو میں نہیں آ رہی تھی۔

وہ کرسی پر بیٹھے ہوئے آہستہ آہستہ آگے پیچھے جھول رہی تھی لیکن پورے جوش کے ساتھ بیئر کے چھوٹے گھونٹ لے کر اپنا دوسرا گلاس خالی کرنے پر تلی ہوئی تھی۔ اس کے بارے میں دو ہی باتیں سوچی جا سکتی تھیں۔ اول تو یہ کہ وہ بہت بے خوف تھی یا پھر ہر قسم کی صورت حال

کو سر جھکا کر تسلیم کر لینے پر آمادہ تھی جب ہی اتنی بے فکری سے ساتھ دو اجنبیوں کے ہمراہ بیٹھی ہوئی مے نوشی کر رہی تھی۔ وہ تین نشستوں والے صوفے پر اکیلی براجمان تھی۔ میں نے ایک وقفہ گہری نظروں سے جہانگیر کی طرف دیکھا اور پھر بے تکلفی کے ساتھ سیما کے برابر میں جا کر بیٹھ گیا۔ جہانگیر بے بسی آمیز کی طرح اپنی جگہ پہلو بدل کر رہ گیا۔

"تفریح اور تحفے تحائف کے چکر میں ہر ایک کے ساتھ زیادہ پھرا کرو گی تو کسی دن ٹھوکر کھا جاؤ گی۔" میں نے نرمی سے کہا۔

"میں دیکھ بھال کر دوستوں کا انتخاب کرتی ہوں۔" وہ خمار آلود نشیلی آواز میں بولی۔ "ہارون بھی شریف نظر آ رہا تھا۔ مجھے کیا پتا تھا کہ اندر سے وہ اس قدر کمینہ اور خود غرض ہو گا۔"

"یہ ہارون کون ہے؟" میں سمجھ گیا تھا لیکن اسے اکسانے میں لطف آ رہا تھا۔

اس نے گردن گھما کر مخمور نظروں سے میری طرف دیکھا پھر اپنا بایاں ہاتھ میرے دائیں ہاتھ پر رکھ دیا جسے میں نے فوراً اپنی گرفت میں لے لیا اور وہ ایک گہرا سانس لیتے ہوئے بولی۔ "وہی جو میرے ساتھ میں تمہارے پاس آیا تھا۔ کسی فارما سیوٹیکل فیکٹری میں انجینئر کے عہدے پر فائز ہے اور اعلیٰ تعلیم یافتہ ہے۔"

میں چونک پڑا۔ سیما کا شوہر ڈوگی کی سازش کا شکار ہو کر ہالینڈ میں قید ہو گیا تھا اور غالباً ندیم کی گرفتاری کے بعد سے خود اس پر ایک دوا ساز فیکٹری کا ملبہ ڈالنے کی کوشش کر رہا تھا جب کہ ولداز آغا خود بھی ایسی ہی ایک فیکٹری کا مالک تھا۔

"اس کی فیکٹری کا نام بتا سکو تو شاید میں اسے کچھ سبق دلوا سکوں۔" میں نے اپنا ہاتھ چھڑا چھوڑ دیا تھا۔ وہ سوتے ہوئے میری ہتھیلی اور انگلیوں سے کھیل رہی تھی میں اسے اپنی کسی غیر معمولی دلچسپی کا احساس دلائے بغیر اب اس سے کام کی مزید چند باتیں اگلوانا چاہ رہا تھا جن کی مدد سے ولداز آغا اور اس کی سرگرمیوں پر مزید کچھ روشنی پڑ سکتی تھی۔

"شاید جاذب فارما سیوٹیکل ہے۔ وہ ڈائلسس میں ہر شعبے کی فیکٹری کورنگی میں ہے۔"

میرا اندازہ درست ثابت ہوا تھا۔ یہ بات یقینی نظر آنے لگی تھی کہ ہارون ندیم کے گرفتار ہو جانے کے بعد اپنے آقا کے اشارے پر کسی خاص مقصد سے سیما کے پیچھے لگا تھا لیکن اس کی آزاد روی کی وجہ سے خود بھی بہک گیا۔ اس نے غالباً کام کے ساتھ ساتھ تفریح کے ارادے سے اس شام شراب پی تھی لیکن بدقسمتی سے اسے بھاگنا پڑ گیا۔

کامران نے نیچے جا کر اسے بتایا تھا کہ اس نے سیما سے شادی کر لی تھی اور ہارون اس کے بیان پر یقین کر کے فرار ہو گیا جبکہ میں نے اس بارے میں سیما کو کچھ اور ہی بتایا تھا۔ جب ہارون واپس لوٹ کر ڈوگی کو سیما کی دوسری شادی کی خبر سناتا تو صورت حال کافی دلچسپ

اور خطرناک ثابت ہو سکتی تھی۔ یہ کس قدر عجیب اتفاق تھا کہ میں نے پورے شہر میں اپنے شناساؤں سے روپوش رہنے کے لیے جہانگیر کے فلیٹ کا انتخاب کیا تھا اور وہاں عین میرے پڑوس میں ایک ایسی خوبصورت عورت مقیم تھی جس کی ذات میں شہر کا مقامی سربراہ بھی خود دلچسپی لے رہا تھا۔

"مبارزت آنا ہوا اور بہت آؤ بھگت کر گیا تھا اسے تیز لگا سکتی ہوں۔" وہ پھر سرد لہجے میں آہستگی سے بولی۔ "وہ میرے ہاتھوں سے پینا بھی اپنی خوش نصیبی سمجھے گا۔"

"تمہارے ہاتھ بھی اس قدر نرم و نازک ہیں کہ اب سے پھول بن کر کھل گئے ہیں۔" میں نے اس کا ہاتھ دباتے ہوئے کہا۔ "لیکن تم اس سے نہیں الجھو گی۔ اس کے معاملے میں تمہیں میرے مشورے پر عمل کرنا ہوگا۔"

"تم اتنے اچھے ہو کہ اب تو ہر معاملے میں تمہارے مشورے پر عمل کرنے کو دل چاہتا ہے۔" وہ آنکھیں موند کر آہستہ سے بولی۔

جہانگیر یہ سب دیکھ کر سلگ رہا تھا۔ سیما کے آخری فقرے پر بھڑک کر کھڑا ہوگیا۔ "میں تمہارے ذاتی معاملات میں دخیل ہو رہا ہوں۔ میرا خیال ہے کہ اب مجھے چلنا چاہیے۔" اس نے اونچی آواز میں کہا تھا۔

سیما نے آنکھیں کھول کر اسے دیکھا اور مسکراتے ہوئے شگفتہ آواز میں بولی۔ "تم بھی بیٹھو۔ میر بہت اچھا آدمی ہے۔ ایسے لوگوں کی صحبت میں دل کو بہت سکون ملتا ہے۔" میں نے جہانگیر کو گھورا تھا۔

"اس کی صحبت تم ہی کو مبارک ہو۔" وہ جل کر بولا اور ایک جھٹکے سے دوبارہ اپنی جگہ پر بیٹھ گیا۔ "میرا خیال ہے کہ اب تم کو نیند آرہی ہے۔ تم سو ہی جاؤ تو بہتر ہوگا۔"

میرا ارادہ خورد و نوش کے بندوبست کا تھا لیکن گھر میں کچھ موجود نہیں تھا۔ اس وقت جہانگیر سے کہتا تو وہ کسی قیمت پر وہاں سے ٹلنے پر تیار نہ ہوتا اور اگر اسے سیما کے ساتھ تنہا چھوڑ کر خود خریداری کے لیے باہر جاتا تو وہ سیما کے ساتھ دست درازی کی کوشش کر سکتا تھا۔ اس معاملے میں، میں اس کی رگ رگ سے واقف تھا اس لیے خاموش ہی رہا۔

"واقعی مجھے نیند آرہی ہے۔" سیما اس کی تجویز پر کسمسا رہی تھی۔ اس نے میرے ہاتھ پر سے ہاتھ ہٹا کر ہلکی سی انگڑائی لی اور جہانگیر نے فوراً اپنی جگہ چھوڑ دی۔

"آؤ، میں سہارا دے کر تمہیں تمہارے فلیٹ میں پہنچا دوں۔" اس نے سیما کے سامنے ہاتھ بڑھا کر کہا۔

"تم چاہو تو میرے کمرے میں سو سکتی ہو۔" میں نے صورت حال کی نزاکت بھانپتے ہوئے گمبھیر لہجے میں تجویز پیش کی۔

"نہیں، میں اپنے فلیٹ میں ہی جاؤں گی۔" وہ جہانگیر کے بڑھے ہوئے ہاتھ کا سہارا لے کر اٹھ کھڑی ہوئی اور اس مردود نے پھرتی سے دوسرے ہاتھ سے بھی اسے تھام لیا۔

"تم بیٹھو، میں ابھی آتا ہوں۔" جہانگیر نے مجھے چڑانے والے انداز میں کہا اور لڑکھڑاتی ہوئی سیما کو اپنے سہارے لے کر فلیٹ سے نکاسی کے راستے کی طرف بڑھ گیا۔

وہ دونوں چلے گئے اور میں اپنا سر تھام کر رہ گیا۔ چند منٹ تک میں اپنی جگہ بیٹھا جہانگیر کی واپسی کا انتظار کرتا رہا لیکن جب وقت گزرتا ہی چلا گیا تو مجھے تشویش لاحق ہونے لگی کیونکہ سیما نے ابتدا ہی اس کے لیے کسی واضح پسندیدگی کا اظہار نہیں کیا تھا جب کہ جہانگیر اسے دیکھ کر ہی دیوانہ ہوا جا رہا تھا۔ مجھے ڈر یہ تھا کہ جہانگیر کی کسی بدتمیزی پر سیما برہم ہوگئی تو وہ مدہوشی کے عالم میں اودھم مچا کر پوری بلڈنگ کو جمع کر سکتی تھی جب کہ میں خود کو کسی بھی قیمت پر تماشا بنانا نہیں چاہتا تھا۔

میں نے آدھے گھنٹے تک اس کی واپسی کا انتظار کیا پھر فلیٹ مقفل کر کے سیاہ شیراڈ میں آوارہ گردی کے لیے نکل کھڑا ہوا۔ میں کافی دیر تک شہر کی سڑکوں پر بے مقصد بھٹکتا اور رونق کے علاقے میں ایک مشہور فاسٹ فوڈ اسٹور سے شکم پری کرنے کے بعد بارہ بجے کے لگ بھگ فلیٹ پر واپس پہنچا تو جہانگیر کی کار پارکنگ میں موجود تھی لیکن خود اس کا کہیں پتا نہیں تھا جس کا مطلب تھا کہ وہ سیما سے دوستی گانٹھنے میں کامیاب ہوگیا تھا۔

فلیٹ میں میرے لیے کچھ باقی نہیں رہا تھا۔ اگلے دن کی ضروریات کے لیے لایا ہوا سامان کچن اور ریفریجریٹر میں محفوظ کرنے کے بعد میں نے بھی خواب گاہ کی راہ لی اور دھیمی روشنی کا بلب جلا کر بستر پر دراز ہوگیا۔

میرے ذہن میں گزرے ہوئے واقعات گھومتے رہے۔ جہانگیر پر ابتدا کے چند لمحات میں مجھے غصہ آیا تھا لیکن کافی وقت گزر جانے کے بعد مجھے اس طرف سے بھی بے فکری ہوگئی تھی اس لیے تھوڑی ہی دیر میں میری آنکھ لگ گئی۔

میں نہ جانے کتنی دیر سویا ہوں گا کہ اچانک ذہن میں تیز گھنٹیاں سی بجنے لگیں۔ کئی سیکنڈ تک میں آنکھیں کھولے نیم تاریک کمرے میں بستر پر بے حس و حرکت پڑا رہا۔ میرے دل کی دھڑکنیں ایک دم تیز ہوگئی تھیں اور ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے دور کہیں سے خطرہ بھی اپنی تیز رو اتی گھنٹیاں بجاتے چلے آرہے ہوں۔ پھر یکایک ذہن کو احساس ہوا کہ میرے فون کی گھنٹی مسلسل چیخ رہی تھی اور نہ جانے کب سے چیخے جا رہی تھی۔ شاید اسی کا شور میری نیند میں خلل ڈالنے کا سبب ثابت ہوا تھا۔ صورت حال کا ادراک ہوتے ہی میں نے بستر سے چھلانگ لگا دی اور خواب گاہ میں رکھے ہوئے انسٹرومنٹ کا ریسیور اٹھا کر کان سے لگا لیا۔

"خدا کا شکر ہے کہ کسی نے تو ریسیور اٹھایا۔ میں تو سمجھ رہی تھی کہ غلطی سے کسی قبرستان کا نمبر ملا بیٹھی ہوں۔" ریسیور اٹھاتے ہی سلمیٰ کی بھنائی ہوئی آواز سن کر میرے جیسے فرشتے کوچ کر گئے۔

"اس وقت رات کے پونے تین بج رہے ہیں سلمیٰ!" میں نے سنبھالے کر وال کلاک پر نگاہ ڈالتے ہوئے نیند سے بوجھل آواز میں کہا۔ "میں گہری نیند سویا ہوا تھا۔ کہو کیا بات ہے؟" میں نے حتی الامکان پرسکون رہنے کی کوشش کی تھی مگر میں اس کے متوقع سوال سے خوفزدہ تھا۔

"فون اسی لیے کیا ہے کہ پونے تین بج رہے ہیں اور وہ ابھی تک لاپتا ہیں۔ کہاں ہیں وہ؟" وہ آواز سے غصے میں بھری ہوئی معلوم ہو رہی تھی اور شاید وہ اپنے خیال میں حق بجانب بھی تھی۔ پہلے کے چکر میں پڑ کر جہانگیر اپنے گھر اور گھر والوں کو یکسر فراموش کر بیٹھا تھا۔ مجھے سلمیٰ کا خیال آیا تھا کیونکہ میری اس سے لڑائی ہو چکی تھی اور میرا خیال تھا کہ میرے معافی مانگے بغیر وہ مجھ سے بات کرنا بھی گوارا نہیں کرے گی لیکن جہانگیر کے غائب ہونے کی وجہ سے اس کی ناراضی کا خول خود ہی ٹوٹ کر رہ گیا تھا۔

"مجھے نہیں معلوم میں تو سویا ہوا تھا۔" میں نے معصومانہ لہجے میں کہا۔ "وہ کب سے گھر سے نکلا ہوا ہے؟"

"جھوٹ مت بولو۔" ریسیور میں اس کی زنانہ غراہٹ ابھری۔ "ساڑھے آٹھ بجے کے قریب تمہارا فون ریسیو کرنے کے بعد ہی وہ مجھے کچھ بتائے بغیر عجلت میں روانہ ہو گئے تھے۔ مجھے اندازہ ہو گیا تھا کہ تم دونوں نے کوئی پروگرام بنا لیا ہے کیونکہ وہ عجلت کے باوجود اپنے بریف کیس میں وسکی کی نئی بوتل ڈالنا نہیں بھولے تھے۔"

"تم یقین کرو سلمیٰ کہ ہمارا کوئی پروگرام نہیں تھا۔" میں ہکلایا۔ "میرے فرشتوں کو بھی اندازہ نہیں کہ وہ کہاں گیا ہوگا۔ اس نے تو خواہ مخواہ مجھے بھی تشویش میں مبتلا کر دیا ہے۔"

"مجھ سے زیادہ اڑنے کی کوشش مت کرو۔" میرا جواب سن کر وہ بپھر گئی۔ "میں تم دونوں کو اچھی طرح جانتی ہوں۔ مجھے تمہارے فلیٹ کا اندازہ ہے میں ابھی وہاں پہنچتی ہوں پھر دیکھوں گی کہ تم کیسے جھوٹ بولتے ہو۔"

وہ دھمکی سن کر میری روح فنا ہو گئی۔ میری نیند تو اس کی آواز سنتے ہی کافور ہو گئی تھی۔ میں نے بوکھلا کر کہا۔ "اتنی رات گئے ایسی حماقت مت کرنا۔ راستے میں پولیس والے تنگ کریں گے اور جہانگیر بھی واپس آ کر ناراض ہو گا۔ رات گئے کسی تنہا عورت کا یوں ڈرائیو کرنا ہر ایک کو شبے میں ڈال سکتا ہے۔ تم وہیں ٹھہرو میں تمہاری طرف آتا ہوں۔"

"فوراً آؤ۔" اس کا پارہ بدستور چڑھا ہوا تھا۔ وہ اپنی راہ پر آ گئی مضبوطی کے ساتھ اڑی ہوئی تھی کہ اسے جہانگیر کے واپس نہ لوٹنے پر تشویش کے بجائے غصہ تھا۔ "تم تین بجے تک نہیں پہنچے تو میں ڈرائیور کے ساتھ نکل پڑوں گی۔"

"گیارہ منٹ بہت کم ہیں سلمیٰ!" میں کراہا۔ "سوا تین بجے تک انتظار کر لو۔ میں نکلنے سے پہلے اس کے بارے میں دو چار فون بھی کرنا چاہتا ہوں۔ ایسا نہ ہو کہ وہ بے چارہ کہیں کسی مشکل میں پھنس گیا ہو۔"

"ٹھیک ہے میں سوا تین تک انتظار کروں گی۔" توقف کے بعد اس کی آواز ابھری۔ اس بار میں اپنی مصلحت کاری سے اس کا اشتعال کم کرنے میں کامیاب ہو گیا تھا۔

ریسیور رکھ کر میں شدید غصے کے عالم میں اپنی خواب گاہ سے نکلا۔ میں نے جہانگیر کا بریف کیس باتھ روم میں ڈالا۔ اس کا بچا ہوا باقی ماندہ شراب سمیت صوفے کے نیچے لڑھکا دی اور شب خوابی کے لباس میں ہی اپنے فلیٹ سے نکل پڑا۔

وہ مردود عشق کے نشے میں دھت سیما کے فلیٹ میں پڑا نہ جانے کس سانڈ کی طرح سو رہا تھا اور اس کی تنک مزاج بیوی نے میری نیند حرام کر دی تھی۔ اس وقت میرا دل چاہ رہا تھا کہ جہانگیر سامنے ہو تو اس کا گریبان پکڑ کر اس کے دو چار تھپڑ لگاؤں تاکہ اس کا سارا نشہ ہرن ہو جائے۔

میں غیظ کے عالم میں سیما کے فلیٹ کے قریب پہنچا ہی تھا۔ گھنٹی کے بٹن کی طرف بڑھتا ہوا میرا ہاتھ خود بخود رک گیا کیونکہ دروازے کا ہینڈل گھومتا ہوا نظر آ رہا تھا۔ شاید جہانگیر کو ہوش آ چکا تھا اور وہ کسی بھی لمحے دروازہ کھول کر باہر آنے والا تھا۔ میں نے گھنٹی بجانے کے بجائے اس کا انتظار کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

پٹ سرکتے ہی مجھے اندازہ ہو گیا کہ اندر گھپ اندھیرا تھا۔ میں لپک کر چوکھٹ کے قریب ہو گیا۔ پھر دروازہ کھلتے ہی مجھے اندھیرے میں جو انسانی ہیولا نظر آیا میں نے پوری تو نہیں البتہ خاصی طاقت سے اس کے جبڑے پر مکا رسید کر دیا۔ میری دانست میں اتنی سزا جہانگیر کے لیے ناگزیر ہو گئی تھی۔

وہ منہ کھا کر دبی دبی غراہٹ کے ساتھ پیچھے الٹ گیا۔ پھر فوراً ہی اندر سے ایسی آوازیں آئیں جیسے کم از کم دو طاقتور گینڈے اندھیرے میں ایک دوسرے سے نپٹ پڑے ہوں۔

ان دو میں غراہٹوں نے چند ساعتوں کے لیے مجھے بوکھلا کر رکھ دیا۔ پھر میں تاخیر کیے بغیر اندر گھس پڑا۔ اپنے عقب میں دروازہ بند کرنے کے بجائے فوراً ہی سوئچ بورڈ ٹٹول کر روشنی کر دی تاکہ صورت حال کا صحیح مشاہدہ کر سکوں اور یہ دیکھ کر حیران رہ گیا کہ جہانگیر قالین پر ایک صحت مند شخص سے بری طرح لپٹا ہوا تھا۔ اس شخص کی گردن پر دانت گڑے ہوئے تھے جسے جہانگیر پوری قوت سے بھینچ کر لیٹے حریف کا گلا گھونٹنے پر تلا ہوا تھا۔ ان کی دونوں ٹانگیں قینچی کی صورت میں اپنے حریف کے پیٹ پر جکڑی ہوئی تھیں۔ ان دونوں کی دسترس سے

ذرا دور قالین پر ایک پستول پڑا ہوا تھا جس کی نال پر سائلنسر چڑھا ہوا تھا لیکن یہ کالا ڈوریوں رنگ کا کوئی پتا نہیں تھا۔

میرے لیے یہ اندازہ لگانا دشوار تھا کہ ان دونوں میں سے کون میرے ٹیچے کی زد میں آیا تھا۔

"کھڑے منہ کیا دیکھ رہے ہو۔ اس کا پستول دیکھو!" جہانگیر نے ہانپتے ہوئے غصیلے لہجے میں کہا اور میں حرکت میں آگیا۔

مجھے دیکھ کر جہانگیر کے حریف کے ہاتھ پیر ڈھیلے پڑ گئے تھے۔ میرے ہاتھ میں پستول آنے کے بعد رہی سہی کسر بھی پوری ہوگئی اور وہ دونوں سیدھے کھڑے ہو گئے۔ اس وقت مجھے نووارد کی بائیں آنکھ کے نیچے نیل بھی نظر آیا جو شاید میرے ٹھونسے سے وجود میں آیا تھا۔ اس کے گلے میں پڑا ہوا بڑا سا رومال تکون کی صورت میں مڑا ہوا تھا اور جیسے سروں پہ مضبوط گرہ لگی ہوئی ہو لٹکا ہونے کی وجہ سے وہ رومال اس کے گلے میں پھندے کی طرح جھول رہا تھا۔

"یہ کون ہے اور کہاں سے آیا؟" میں نے نووارد کو گھورتے ہوئے جہانگیر سے سوال کیا۔

"یہ شاید کسی جعلی چابی سے دروازہ کھول کر اندر گھسا تھا اور بے آواز قدموں سے چلتا ہوا خواب گاہ میں داخل ہوا تھا۔ اس نے اپنی ناک پر رومال کی نقاب باندھی ہوئی تھی۔ اس وقت غالباً اس کے قدموں کی آہٹ سے میری آنکھ کھل گئی تھی لیکن جب میں نے نائٹ لیمپ کی روشنی میں اس کے ہاتھ میں سائلنسر چڑھے ہوئے پستول کی جھلک دیکھی تو سوتا بنا لیٹا رہا۔ کچھ دیر تک ماحول کا جائزہ لینے کے بعد خواب گاہ سے نکلا تو میں نے بھی بستر چھوڑ دیا۔ اس سے پہلے کہ میں عقب سے اس پہ حملہ آور ہوتا، یہ خود ہی دروازہ کھولتے ہی مجھ پر اچھل کر میری آغوش میں آ گرا۔ تم نے اس وقت زبردست کام دکھایا ہے ورنہ اس پر قابو پانا دشوار ہو جاتا۔" اس نے ایک ہی سانس میں پوری کہانی سنا ڈالی۔ نووارد ڈھٹائی کے ساتھ خاموش کھڑا رہا۔

"اب تم ہی پوچھو گے اس مردود سے؟" مجھے سلمیٰ کا خیال آ رہا تھا۔ "کیا واردات یہیں کرکے کہاں یہاں آ گرا ہے مرے ہو کر پلٹ کر خبر تک نہ لی۔ سلمیٰ کی فکر لاحق ہو رہی ہے اگر میں سوا تین بجے تک تمہارے گھر نہ پہنچا تو وہ ڈرائیور سمیت سیدھی یہیں آ کر تمہاری خبر لے گی۔ فون پر بڑی مشکل سے اسے سوا تین بجے تک نکلنے سے روکا ہے۔"

"ارے باپ رے!" سلمیٰ کا نام سنتے ہی وہ بوکھلا گیا۔ "ٹھہرو تم سنبھالو میں گھر جا رہا ہوں۔ وہ آگئی تو چیخ چیخ کر پورے شہر کی نیند خراب کر دے گی۔ میں نے تو آتے ہوئے اسے کچھ نہیں بتایا تھا پھر اسے کیسے پتا چلا کہ میں یہاں موجود ہوں؟"

"بیویوں میں ایک چھٹی حس بھی ہوتی ہے۔ وہ جانتی ہیں کہ ان کے جانور کہاں کہاں منہ مارتے پھرتے ہیں۔" میں نے جلتے بھنتے لہجے میں کہا۔ "میں نے بھی تمہاری آمد سے انکار کیا ہے۔ تم فوراً واپس گئے تو وہ پوری بات سمجھ جائے گی۔ یہ بتاؤ کہ تمہاری دوسری بیوی کہاں ہے؟ ابھی تو وہ بھی تمہارے سرہانے جوتے لگانے گی۔"

"وہ اپنے بستر پہ بے خبر سو رہی ہے۔" اس خطرناک سچویشن میں بھی وہ اپنی خفیف سی آسودہ مسکراہٹ کو مجھ سے پوشیدہ نہ رکھ سکا۔

"ایسی بات ہے تو تم چلے جاؤ۔ میں اسے یہیں دیکھ لوں گا۔"

"وہ سوئی ہوئی ہے تو اسے بے خبری رہنے دو۔ اسے اپنے فلیٹ تک لے چلتے ہیں۔"

"تم میری مرضی کے خلاف مجھے کہیں نہیں لے جا سکتے۔" نووارد نے بھرائی ہوئی آواز میں پہلی بار زبان کھولی تھی۔ "لیکن تمہیں بگاڑنا۔ تم خود بہت سے الجھے ہوا ہو اس کا نتیجہ اچھا نہیں ہوگا۔"

اسی لمحے میرا اشارہ پا کر جہانگیر نے اس کی داہنی کنپٹی پر عقب سے کراٹے کا ایک بھرپور ہاتھ رسید کیا اور وہ حلق کے بل خرخراتا ہوا وہیں قالین پہ ڈھیر ہو گیا۔

وقت بہت تیزی کے ساتھ گزر رہا تھا۔ ہم دونوں فوراً ہی اس کی بغلوں میں ہاتھ دے کر کسی کی مداخلت کے بغیر اسے سیما کے فلیٹ سے اپنے فلیٹ میں لے آئے۔ وہاں سے مزاحمت کے آثار ختم کر دیے گئے تھے تاکہ سیما بیدار ہونے کے بعد یہ سمجھے کہ جہانگیر رات کو کسی وقت بیدار ہو کر خاموشی سے وہاں سے چلا گیا تھا۔

"کیا واقعی سلمیٰ سے تمہاری بات ہوئی ہے؟" جہانگیر نے تشویش آمیز لہجے میں سوال کیا۔ "یار! اسے ابھی تو تمہارے کہنے کہ بیٹھنا چاہیے تھے۔ پہلی تو تمہاری صورت ہی سے بیزار ہوئی جا رہی تھی۔"

"وہ فون کرکے مجھے بتا دے دلالی تو اس وقت یہ تمہیں بیا کے چرکھٹ پر گردن مار کر اطمینان سے نکل گیا ہوتا۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "میں پہنچا تو وہ دروازہ کھول رہا تھا۔ تم اس پہ حملہ بھی کرتے تو اسے ساتھ لے کر باہر آگئے تھے۔ شاید سیڑھیوں سے نیچے لڑھک جاتے۔ اب اس کے ہاتھ پیر مضبوطی سے باندھ کر منہ میں کپڑا ٹھونس دو اور دوسری خواب گاہ میں لے جاؤ۔ میں واپسی پر اس کے بارے میں سوچوں گا کہ کیا کرنا چاہیے۔"

"میرا بریف کیس کہاں ہے؟" اس نے چونک کر سوال کیا۔

"باتھ روم میں پھینک دیا ہے۔ اپنی کار کی چابی دو تاکہ اسے بھی کسی تاریک گلی میں پہنچا دوں۔ سلمیٰ ادھر آگئی تو کار دیکھ کر ایک قیامت کھڑی کر دے گی۔"

اس نے بے چون و چرا چابی میرے حوالے کر دی۔ میں نے بے آواز پستول اس کے حوالے کیا اور لباس تبدیل کرکے فوراً ہی وہاں سے روانہ ہو گیا۔ جہانگیر کی گاڑی ایک گلی میں پارک کرنے کے بعد واپس آکر شیراز کا انجن اسٹارٹ کیا تو تین بج کر دو منٹ ہو چکے تھے۔ مجھے امید تھی کہ ویران سڑکوں پہ تیز رفتاری کے ساتھ کار ڈرائیو کرتے ہوئے میں مقررہ وقت سے پہلے سلمیٰ کے گھر پہنچ جاؤں گا اور کسی نہ

کسی طرح راستے سمجھا بجھا کر وہاں سے واپس نکل جانے میں کامیاب ہو جاؤں گا۔

راستے میں میرا ذہن تاشی، مافیا اور پاکستان کے اپنے مفادات میں الجھ گیا۔

میں ایک مدت سے منشیات کی دنیا سے وابستہ چلا آ رہا تھا اور یہ حقیقت ہر وقت میرے ذہن میں کچوکے لگاتی رہتی تھی کہ پاکستان اور خاص طور پر کراچی میں ہیروئن کو متعارف کرانے والوں میں پیش پیش تھا اور پچھلی بار جہانگیر کے ڈرائنگ روم میں بیٹھ کر نشے کی جونک ملائی نے جو کچھ سوچا تھا اس کی روشنی میں پاکستان جیسے غریب ملک میں سستے داموں ہیروئن پھیلانا ایک ناقابل معافی جرم تھا جس پر مجھے تاشی والوں نے مجبور کیا تھا۔ میں نے جو کچھ سوچا تھا اس کی تصدیق مافیا والوں نے کردی تھی بلکہ مجھے اپنے ان سوالات کے جواب بھی مل گئے تھے جو میرے ذہن میں گونج رہے تھے۔ اس سے بھی بڑھ کر ڈان تھری نے پاکستان اور خاص طور پر اس کے شمال مشرقی سرحدی پہاڑوں کے بارے میں تاشی کے عزائم کی جو بھیانک تصویر کھینچی تھی اس نے میرے وجود کو اندر سے ہلا کر رکھ دیا تھا۔ افیم کی پوری تاریخ میں چین وہ واحد ملک تھا جس نے اس فصل کی پیداوار کو مکمل طور پر ختم کیا تھا کیونکہ اس دور میں نہ برق رفتار مواصلاتی رابطے میسر تھے نہ بین الاقوامی تجارت اور اسمگلنگ کو رواج حاصل ہوا تھا اور یہ سب اس دور کی باتیں تھیں جب افیم سے ہیروئن کشید نہیں کی گئی تھی۔ چین میں افیم کا استعمال ایک وبائی صورت اختیار کر گیا تھا اور ان کا معاشرہ مجموعی طور پر سست روی اور بیزاری کا شکار ہو چلا تھا لہٰذا چینیوں نے از خود اس کے انسداد کی مہم چلائی اور اپنی سرزمین کو اس فصل سے پاک کر لیا لیکن ہیروئن کی دریافت کے بعد جنوبی ایشیا کے ممالک، ترکی، ایران، افغانستان، پاکستان، بھارت، نیپال اور دوسری ہمالیائی ریاستوں سے لے کر مشرق بعید تک جہاں بھی افیم کی کاشت کے خلاف مہم چلائی گئی اس کی ابتدا مغرب اور بالخصوص امریکہ نے کی تھی۔ ان کی اعانت اور سرمائے سے بعض ملکوں میں افیم کی مکمل بیخ کنی کردی گئی تھی۔ پاکستان کی حساس دفاعی اور جغرافیائی حیثیت کی وجہ سے یہاں افیم کے سدباب کی جو کوششیں تجرباتی طور پر کی گئیں وہ کامیابی سے ہمکنار نہیں ہو سکی تھیں اس لیے اس خطے کے لیے سرکاری سطح پر کی جانے والی دوسری کوششوں کے ساتھ ساتھ تاشی کے ذریعے ایک طویل المیعاد منصوبہ بھی شروع کیا گیا تھا جس کے ذریعے پاکستان کے گلی کوچوں میں ہیروئن کا زہر پھیلا کر رائے عامہ کو افیم کے خلاف ہموار کیا گیا تھا تا کہ پاکستانی باشندوں کو بھی افیم کے انسداد کے لیے کی جانے والی مغربی کوششوں سے ہمدردی پیدا ہو جائے۔ دوسری طرف دیگر مسکن ادویہ کے برعکس ہیروئن کو بہت چالاکی کے ساتھ مضر صحت قرار دیتے ہوئے برٹش فارما کوپیا اور دیگر عالمی فہرستوں سے خارج کر کے اس کی تیاری، تجارت اور استعمال کو بین الاقوامی جرم قرار دے دیا گیا۔ یہ پورا کھیل مشرق کے سارے ملکوں کے لیے تیار کیا گیا تھا جن کی زمینیں اور آب و ہوا اس فصل کے لیے سازگار تھی لیکن ان میں سے اس پوری مہم کا بہترین نشانہ پاکستان بنا ہوا تھا۔ دوسری طرف مافیا کے مفادات اس خطے میں سیاسی نہیں بلکہ صرف معاشی تھے۔ وہ اس علاقے میں کشید ہونے والی اعلیٰ درجے کی ساری ہیروئن بلا شرکتِ غیرے اپنے تصرف میں چاہتے تھے اور اس کا ایک گرام بھی پاکستان میں ضائع کیے بغیر یورپ اور مغرب کی مہنگی منڈیوں میں منہ مانگے داموں فروخت کرنے کے خواب دیکھ رہے تھے۔

کلاسٹ اور ڈان تھری سے ملاقات کے بعد میں مافیا پر کام کے لیے تیار ہو چکا تھا لیکن جہانگیر کے فلیٹ میں کسی چور کی طرح داخل ہونے والے نے میرے ذہن میں ہلچل مچا دی تھی۔ مجھے معلوم تھا کہ کلاسٹ نے خود بتایا تھا کہ ان کے آدمی ہر لمحے میری نگرانی کر رہے تھے اس لیے مجھے شبہ تھا کہ نو وارد ان ہی کا آدمی تھا لیکن فلیٹ میں کامیابی سے داخل ہونے کے بعد خاموشی سے واپس لوٹ جانا میرے لیے ناقابل فہم تھا۔ اس راز سے وہ شخص خود ہی پردہ اٹھا سکتا تھا۔

معاً میری ریڑھ کی ہڈی میں چیونٹیاں رینگنے لگیں۔ گھر آ جانے والا جو بھی رہا ہو، اس کے ساتھی بھی ہو سکتے تھے۔ پھر کلاسٹ کے ایک آدمی نے میری ڈگی میں چھپ کر شاہ باغ تک میرے ساتھ سفر کیا تھا۔ اس کے بعد دن میں کار سے سفر کرتے ہوئے ہر بار میں نے ڈگی کا جائزہ ضرور لیا تھا لیکن اس وقت تاشی کا خوف سر پر سوار ہونے کی وجہ سے میں ڈگی کا جائزہ لینا بھول گیا تھا۔ مجھے اچانک ہی خیال آیا تھا کہ اس وقت بھی میرے عقب میں کوئی موجود ہو سکتا ہے۔

میں نے کار سڑک کے کنارے روک کر انجن بند کیا اور چابی جیب میں ڈالتا ہوا تیزی سے کار کے عقب میں پہنچا تو میرا دل لرز اٹھا کہ عقبی نشست اور پاؤں کے درمیانی حصے میں ایک شخص دبکا ہوا تھا۔ شیشے کی شفاف عقبی شیلڈ کے پیچھے اس کی نگاہیں کسی عقاب کے دیدوں کی طرح چمک رہی تھیں۔ فاصلے پر لگے ہوئے اسٹریٹ لیمپ کی ناکافی روشنی میں کوئی جنبش کیے بغیر وہ شخص مجھے گھورتا رہا۔ اس کی پلکیں تک نہیں جھپک رہی تھیں جیسے آنکھیں ساکت ہو گئی ہوں۔

مجھے نہ اس کے ہاتھ نظر آ رہے تھے نہ اندر تاریکی کی وجہ سے میں اس کا تفصیلی جائزہ لے سکتا تھا۔ اس کے قریب جانے میں یہ خوف بھی تھا کہ کہیں وہ مجھ پر فائر نہ کر دے لیکن فوراً ہی مجھے خیال آیا کہ اس وقت تک مافیا والے میرے دشمن نہیں بلکہ نگہبان بنے ہوئے تھے اور میرے بارے میں پوری معلومات حاصل کرنا چاہتے رہے تھے۔

میں نے اس سے الجھنے کا ارادہ ترک کر دیا البتہ پہا

دو چار تھپڑ مار کر اس ویران سڑک پر اپنی کار سے ضرور اتار سکتا تھا اور کار اسٹارٹ کر دی۔ ان تھری کے لیے میری اس کارروائی پر کسی اعتراض کی گنجائش نہ ہوتی۔

میں نے ہاتھ بڑھا کر اسے باہر نکلنے کا اشارہ کیا لیکن وہ اسی حالت میں دبکا رہا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ اس وقت بھی خود کو میری ٹانگوں سے محفوظ سمجھ رہا ہو۔ میں نے خوف اور جھلاہٹ کے ملے جلے جذبات کے ساتھ ڈکی کا ڈھکن کھول دیا۔ اس بار بھی اس نے کوئی جنبش نہ کی تو میں قریب پہنچ گیا اور پھر میرے بدن میں خوف کی پھریریاں دوڑ گئیں۔ وہ یقیناً کوئی زندہ انسان نہیں تھا بلکہ سکڑی ہوئی سرد لاش تھی جس کی کھلی ہوئی آنکھوں میں ابھی زندگی کی چمک برقرار تھی۔

اس لاش کے ساتھ میں زیادہ دیر تک اس ویران سڑک پر نہیں رک سکتا تھا۔ اگر پولیس والوں کی کوئی گشتی کار اس طرف آنکلتی تو میرے لیے جان چھڑانی مشکل ہو جاتی۔

اس کی موت کا یقین ہوتے ہی مجھے اس کی کھلی ہوئی چمکدار آنکھیں دہشت ناک نظر آنے لگیں اور میں نے بے اختیار اس کے پپوٹے بند کرنے کے لیے اپنا ہاتھ ڈکی میں ڈال دیا۔

اس کے چہرے کا لمس محسوس کرتے ہی میری کھوپڑی جھنجھنا اٹھی اور میں نے اس کے سخت گھونگھریالے بال مٹھی میں جکڑ کر اسے سڑک سے دور نیچے میدان میں اچھال دیا کیونکہ وہ پلاسٹک اور ربڑ سے بنا ہوا ایک ہلکا پھلکا آدم قد مجسمہ تھا جو روشنی میں دور سے بھی بہ آسانی پہچانا جا سکتا تھا۔

مقررہ وقت میں صرف چار منٹ رہ گئے تھے جھلاہٹ اور خفت کے باعث میں نے رفتار کچھ زیادہ ہی بڑھا دی لیکن میرا ذہن اسی چکر میں الجھا ہوا تھا۔ وہ کس کی طرف سے کار میں رکھا گیا تھا اور اس کا کیا مقصد ہو سکتا تھا؟ یا دن انتظار میں تو کسی نے مجھ کو یہ جتانے کی کوشش کی تھی کہ جس طرح وہ پتلا میری کار میں رکھا گیا ہے، اسی طرح کوئی مہلک مادہ بھی پہنچایا جا سکتا تھا جو آن واحد میں مجھے زندگی اور اس کے جھمیلوں سے بہت دور پہنچا سکتا تھا۔

اس واقعے سے میرا ذہن اس قدر پراگندہ تھا کہ مجھے راستے کا بھی احساس نہیں ہوا اور میں اسی برق رفتاری کے ساتھ جہانگیر کے مکان کے سامنے سے گزر گیا۔ مکان پہچان کر میں نے جب بریک لگائے اور ریورس لے کر واپس گیٹ پر پہنچ گیا۔ وہاں شاید چوکیدار کو سلمیٰ پہلے ہی ہدایت دے چکی تھی اس نے میرے ہارن بجانے سے پہلے ہی ہیڈ لائٹ کی روشنیاں دیکھ کر گیٹ کھول دیا گیا۔

اندر پہنچا تو میں سلمیٰ بے چینی کے ساتھ میری منتظر تھی اس کا چہرہ زرد ہو رہا تھا۔ ایک گھریلو ملازم ادبی شکل لیے کسی روبوٹ کی طرح مستعد کھڑا ہوا تھا۔ میرے کار سے اترتے ہی سلمیٰ تیر کی طرح میری طرف دوڑ پڑی۔

"کیا ہوا؟ جہانگیر کہاں ہیں؟" اس نے تیز سرگوشیانہ آواز میں سوال کیا۔ اس کی آواز میں اس وقت بھی غصہ جھلک رہا تھا لیکن اس پر تشویش غالب تھی۔

"میں نے کئی آدمیوں کو دوڑایا ہے تھوڑی دیر بعد ان کی طرف سے اطلاعات مل سکیں گی لیکن تمہاری دھمکی کی وجہ سے مجھے مجبوراً ہر کام چھوڑ کر یہاں آنا پڑا ہے۔ اپنے فلیٹ پر رہ کر میں زیادہ موثر انداز میں جہانگیر کو تلاش کر سکتا تھا۔"

"بہت عرصے سے ان کے معمولات نارمل ہو گئے تھے اب وہ اچانک ہی غائب ہو گئے ہیں۔ مجھے پورا یقین تھا کہ وہ تمہارے ساتھ بیٹھے ہوں گے۔ اب بتاؤ کہ میں کیا کروں اور کہاں جاؤں؟"

وہ میرے ساتھ ڈرائنگ روم میں آگئی۔

"وہ ننھا سا بچہ نہیں ہے واپس آجائے گا۔ تمہیں ذرا صبر سے کام لینا چاہیے ہو سکتا ہے وہ زیادہ شراب پی کر کہیں اوندھا رہ گیا ہو۔ نشے کی حالت میں ڈرائیونگ کرتے ہوئے گرفتار ہو جانے سے بہتر ہے کہ آدمی نشہ اترنے کا انتظار کرے۔" میں نے اس کے تیور دیکھ کر جہانگیر کے لیے راہ ہموار کرنے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔

"خدا کرے کہ ایسا ہی ہوا ہو... مگر وہ گھر سے باہر کیوں پیتے ہیں جب کہ کیا گھر میں ان پر پابندی نہیں لگائی؟"

"یہ اس سے پوچھ لینا۔" میں نے نرمی سے کہا۔ "اس وقت مجھے واپس جانے دو۔"

"مجھے وحشت ہو رہی ہے ٹھیک ہے میں تمہارے ساتھ چلتی ہوں۔ نوکروں سے تو میں دل کی بات بھی نہیں کہہ سکتی۔"

"یہ کیا کہہ رہی ہو؟ جہانگیر شکی مزاج کا آدمی ہے۔ وہ یہ نہ سمجھ بیٹھے کہ تم اس کی آوارہ گردی کا بدلہ لینے میرے ساتھ گئی ہو۔ اب تو رات گزر رہی ہے تھوڑی دیر میں اجالا نمودار ہو جائے گا ہو سکتا ہے کہ اس سے پہلے ہی وہ گھر واپس آجائے تمہیں یہیں رک کر اس کا انتظار کرنا چاہیے۔ اگر دوسری بار میری وجہ سے جھگڑا ہو گیا تو ہم زندگی بھر کے لیے ایک دوسرے سے چھوٹ جائیں گے۔ اس بار تم بھی ہماری صلح نہیں کرا سکو گی۔"

وہ میرے ساتھ چلنے پر مصر تھی۔ میں بمشکل تمام اسے اپنی بات سمجھانے میں کامیاب ہو سکا اور آخر کار اس نے میرے اس وعدے پر مجھے واپس جانے کی اجازت دی کہ میں اپنے فون پر موجود رہوں گا تاکہ وہ تھوڑے تھوڑے وقفے سے مجھ سے تازہ ترین معلومات حاصل کر سکے۔ میرے نزدیک وہ کوئی خطرہ ہی نہیں تھی کیونکہ مجھے فوری طور پر فلیٹ میں موجود قیدی سے بازپرس کرنی تھی اس لیے میں سلمیٰ کو مزید نکتہ آفرینی کا موقع دیے بغیر فوراً وہاں سے روانہ ہو گیا۔

واپسی کے سفر میں مجھے بار بار پلاسٹک کے اس آدم قد گڈے کا خیال آتا رہا جس نے مجھے بہت زیادہ خوف زدہ کر دیا تھا۔ میں نے پچھلے برسوں میں اپنے ہاتھوں سے بھیانک ترین انسانی لاشیں تخلیق کی تھیں اور کبھی بھی مجھ پر خوف طاری ہونے کی نوبت نہیں آئی تھی لیکن اس گڈے نے میرے رونگٹے کھڑے کر دیے تھے۔ اس سے تو میری جان چھوٹ گئی تھی لیکن آثار سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اجالا پھیلنے سے پہلے مجھے واقعی ایک لاش کو ٹھکانے لگانے کا بندوبست کرنا پڑے گا۔

میرا وہ خیال بے سبب نہیں تھا۔ شاہ باغ کے سفر میں میرے تعاقب کے حوالے سے بات کرتے ہوئے کاسٹ نے بتایا تھا کہ اگر میں اس کے آدمی کو پکڑ بھی لیتا تو وہ میرے ہاتھوں ذبح ہو جانے کے باوجود گپ کے علاوہ ایک لفظ بھی منہ سے نہ نکالتا جبکہ سیما کے فلیٹ میں پکڑے جانے والے نے وہ مخصوص الفاظ ادا نہیں کیے تھے جو مافیا سے اس کا تعلق ظاہر کر سکتے تھے۔ ایسی صورت میں وہ شخص کسی کا بھی کوئی ایجنٹ ہو سکتا تھا جس کا زندہ رہنا میرے حق میں زہر ثابت ہو سکتا تھا۔

واپسی پر بلڈنگ کا چوکیدار جاگتا ہوا ملا۔ میری کار پہچان کر اس نے رکاوٹ دور کی اور میں اپنی کار ریمپ پر چڑھا کر براہ راست میزانائن فلور پر لیتا چلا گیا جہاں کسی کی مداخلت کا نسبتاً کم امکان تھا۔

اس فلور پر کار گھماتے ہی مجھے کاروں کے درمیان ایک ہیولا نظر آیا جو پھرتی سے دو سری گاڑیوں کے درمیان دبک گیا۔ وہ اگر مجھ سے چھپنا ہی چاہتا تھا تو ریمپ کے ابتدائی سرے سے اوپر آنے والی ہیڈ لیمپس کی تیز روشنی دیکھ کر یا رات کے سناٹے میں کار کے انجن کی گونج سن کر میرے اوپر پہنچنے سے پہلے ہی بہ آسانی چھپ سکتا تھا لیکن آخری لمحات پر اس کی حرکت کی بنا پر مجھے اندازہ ہو گیا کہ وہ مجھے اپنی طرف متوجہ کرنا چاہ رہا تھا۔

نامعلوم ہیولے کی اس حرکت کا ایک ہی مقصد ہو سکتا تھا کہ اوپر کوئی گڑبڑ ہو چکی تھی اور وہ مجھے فوری طور پر فلیٹ پر جانے سے روکنے کے لیے اپنے ساتھ آنکھ مچولی میں الجھانا چاہ رہا تھا۔

میں اسے نظر انداز کر کے تیزی کے ساتھ اپنے فلیٹ کی طرف جانے والے زینوں پر ہو لیا۔ زینوں پر میرے قدموں کی آہٹ پیدا ہوتے ہی اوپری زینوں پر ہلکی سی دھمک سنائی دی تھی جیسے کوئی پنجوں کے بل تیزی سے اوپر فرار ہوا ہو۔ میں نے فلیٹ پر پہنچ کر ڈور بیل بجائی اور جہانگیر نے فوراً ہی دروازہ کھول دیا۔

فلیٹ میں صورت حال بالکل پرسکون تھی۔ جہانگیر قیدی کو بے بس کر کے اندر پہنچا چکا تھا۔ اس نے بتایا کہ میری غیر حاضری میں فلیٹ میں کسی نے بھی مداخلت کرنے کی کوشش نہیں کی تھی۔ میں چکرا کر رہ گیا کیونکہ اس طرح باہر ہونے والی مشتبہ نقل و حرکت بے معنی ہو کر رہ جاتی تھی۔ شاید وہ مافیا والے ہی تھے جو براہ راست سامنا کیے بغیر دور رہ کر میرے بارے میں زیادہ سے زیادہ معلومات حاصل کرنے کی کوششیں کر رہے تھے اور یقیناً ان کی تعداد ایک سے زیادہ تھی۔

قیدی ہوش میں آ چکا تھا۔ اس کے حلق تک کپڑا ٹھونس کر جہانگیر نے اس کے منہ میں لگام کی طرح ایک پرانی ٹائی کس دی تھی جس کی وجہ سے اس کا چہرہ مسخ ہو کر رہ گیا تھا اور اس کی آنکھیں اپنے حلقوں سے باہر ابل پڑ رہی تھیں۔

”اس کا منہ کھولا گیا تو یہ فوراً ہی شور مچانا شروع کر دے گا۔“ میں نے اس کی پسلیوں میں اپنی ٹھوکر سے ہلکی سی ضرب لگاتے ہوئے کہا اور قیدی بہت تیزی کے ساتھ اپنے سر کو نفی میں جنبش دینے لگا۔

”آواز نکالے تو ذبح کر دینا۔“ میں نے کچن سے چھری نکال لی ہے۔“ جہانگیر نے تپائی سے لمبی سی چھری اٹھا کر اس کی دھار پر انگلی پھیرتے ہوئے کہا۔ ”خوش قسمتی کی بات یہ ہے کہ ہم پہلی منزل پر ہیں۔ نیچے والی دکانیں اور دفاتر سب بند پڑے ہوتے ہیں۔ کسی کو کانوں کان بھی پتا نہیں چلے گا کہ یہاں کیا ہوا ہے۔“

ہماری گفتگو سے قیدی واضح طور پر خوف زدہ ہو گیا تھا۔ دوسری طرف جہانگیر سلمٰی کے بارے میں میری کہانی سننے کے لیے مرا جا رہا تھا اس لیے میں اسے ساتھ لے کر دروازے پر آ کھڑا ہوا اور دھیمی آواز میں اسے اپنی رپورٹ سنانے لگا۔ قیدی یہ سمجھ رہا ہو گا کہ ہم اس کی تقدیر کے بارے میں مشورے کر رہے تھے۔

”یہ تم نے بہت اچھا کیا کہ شراب والی بات اس کے کان میں ڈال دی۔“ میرے خاموش ہونے پر وہ سرگوشیانہ لہجے میں بولا۔ ”واپسی پر میں اسے یہی بتاؤں گا کہ زیادہ پی لینے کی وجہ سے ایک دوست کے پاس رک گیا تھا۔ ایسی شاندار ترکیب تو بھول کر بھی میرے ذہن میں نہیں آ سکتی تھی۔“

”لعنت ہو تم پر۔ عیاشیاں تم کرو اور جلنے میں تلاش کرتا پھروں۔“

اس کی تسلی ہو گئی تھی اس لیے ہم دونوں پھر قیدی کے پاس آ گئے ـــ اس کی رحم طلب نگاہیں میرے چہرے پر مرکوز ہو گئیں۔ وہ شاید زیادہ مضبوط اعصاب کا مالک نہیں تھا کیونکہ تشدد کے تصور سے ہی خوف زدہ نظر آ رہا تھا۔

وہ بولنے سے معذور تھا اس لیے میں اس سے جو کچھ پوچھتا رہا وہ سر ہلا کر میری ہر بات کا اقرار کرتا رہا اور آخر کار بے بس ہو گیا پھر جہانگیر نے اس کی گرہ کھول کر اس کے منہ سے کپڑا نکالنا شروع کر دیا۔

منہ صاف ہوتے ہی اس نے چند گہرے گہرے سانس لیے پھر ہکلاتے ہوئے بدقت تمام پانی طلب کیا جو جہانگیر نے گلاس سے اس کے خشک حلق میں انڈیل دیا۔

"تت... تم لوگوں نے مجھے بلا وجہ پکڑ لیا ہے، میرا تم کو نقصان پہنچانے کا کوئی ارادہ نہیں تھا۔" پانی پی کر اس نے ہانپتے ہوئے کہا۔ "تم نے دیکھ ہی لیا تھا کہ میں کوئی بھی کارروائی کیے بغیر واپس جا رہا تھا!"

"اور یہ بے آواز پستول کس مقصد کے لیے تھاما ہوا تھا تم نے؟"

"محض احتیاطاً!" وہ بولا۔ "اگر ساتھ نمبر میں اتفاقاً کسی کی آنکھ کھل جاتی تو میں اسے خوفزدہ کر کے بحفاظت نکل جانے کی نیت سے پستول ساتھ لایا تھا۔ خون کا ایک قطرہ بھی بہانے کا ارادہ نہیں تھا میرا!"

"پھر تم گئے کیوں تھے وہاں؟" میں نے درشت لہجے میں سوال کیا۔

"مجھے صرف یہ دیکھنا تھا کہ وہاں کوئی عورت اکیلی رہتی ہے یا اس کے ساتھ کوئی مرد بھی مقیم ہے! اس کے علاوہ میرا کسی کو نقصان پہنچانے کا ارادہ تھا نہ چوری کا!"

"یہ بات تو تم باہر چپ چاپ کھڑے رہ کے بھی معلوم کر سکتے تھے!" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔

"مجھے خواب گاہ میں داخل ہو کر اپنی آنکھوں سے دیکھنے کا حکم ملا تھا!"

"حکم دینے والا کون تھا؟" میں نے اس کے چہرے پر نظریں جما کر سوال کیا۔

اس نے میرے سوال کا جواب دینے سے بہت گریز کیا لیکن میرے بگڑتے ہوئے تیوروں نے اسے زبان کھولنے پر مجبور کر دیا۔ "میں اس سے واقف نہیں ہوں۔ وہ کبھی کبھی فون پر مجھ سے کام لیتا رہتا ہے!"

"بکواس مت کرو، تم بھی تو کسی طرح اس تک اپنی رپورٹ پہنچاتے ہو گے؟"

"وہ خود فون کر کے رپورٹ لیتا ہے۔ آج بھی صبح دس بجے وہ مجھے فون کرے گا۔ یہ کام مجھے صرف اس لیے سونپا گیا تھا کہ میں ہر قسم کے تالے کھولنے میں ماہر ہوں۔ وہ نہیں چاہتا تھا کہ عورت کو یہ علم ہو سکے کہ کسی نے فلیٹ میں داخل ہو کر اس کا جائزہ لیا ہے۔ مجھے تالا کھول کر اندر جانا تھا اور کسی بھی چیز کو چھیڑے بغیر واپس لوٹ جانا تھا!"

"اور اگر فلیٹ میں کوئی بھی نہ ہوتا تو تم کیا کرتے؟" میں نے سوال کیا۔

"مجھے بتا دیا گیا تھا کہ عورت رات کو دیر سے گھر لوٹنے کی عادی ہے، اسی لیے میں دو بجے کے بعد آیا تھا۔ کوئی نہ ملتا تو اگلی رات کو پھر کوشش کرتا۔ اس کے دیے ہوئے کام کو ادھورا چھوڑنے کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا!"

"فون پر اس کی کوئی شناخت تو ہو گی؟" میں نے بھینچتے ہوئے لہجے میں پوچھا۔

میرے اس سوال پر وہ خوفزدہ ہو کر خوشامد پر اتر آیا لیکن چند دھمکیوں کے بعد بالآخر اس نے اگل دیا کہ خود کو... ڈی ڈی کہا کرتا ہے۔ اس انکشاف کے بعد سب کچھ واضح ہو گیا۔ دلدار آغا نے اپنے ہم پیشہ نعیم کو ہیروئن کی اسمگلنگ کے لیے اپنا آلۂ کار بنایا ہوا تھا جب وہ فرینکفرٹ میں گرفتار ہو گیا تو دلدار نے کسی خاص مقصد کے تحت اپنے فیکٹری منیجر ہارون کو نعیم کی بیوی سیما کے پیچھے لگا دیا۔ ان لوگوں کے لیے سیما اتنی اہم تھی کہ جب کامران نے فیچ جا کر نشے میں دھت ہارون کو قتل کیا اور اسے یہ بتایا کہ وہ سیما کا شوہر تھا تو ہارون نے فرار ہونے کے بعد پہلی فرصت میں دلدار آغا کو سیما کی دوسری شادی سے آگاہ کر دیا۔ دلدار بہت گھاگ آدمی تھا اس لیے ہارون سے ملنے والی خبر اس کے دل کو کھٹک گئی اور اس نے فوراً ہی اپنے ایک آدمی کو تحقیقات پر مامور کر دیا جو چند ہی گھنٹوں کے اندر سیما کے فلیٹ میں پہنچ گیا۔ اگر وہ اپنا جائزہ لے کر خیریت کے ساتھ نکل جانے میں کامیاب ہو بھی جاتا تو سیما کے ساتھ جہانگیر کو محو خواب دیکھ کر دلدار کو وہی کچھ بتاتا جو ہارون نے بتایا تھا لیکن وہ اپنی بدنصیبی کے باعث ہمارے ہاتھ لگ گیا۔

بظاہر یہ ایک درمیانی آدمی تھا اور اسے چھوڑا بھی جا سکتا تھا لیکن اندیشہ اس بات کا تھا کہ وہ ڈی ڈی سے مرعوب ہو کر اسے نہ صرف جہانگیر کی سیما کے فلیٹ میں موجودگی کے بارے میں بتاتا بلکہ اس کی خوشنودی حاصل کرنے کے لیے ہمارے بارے میں بھی سب کچھ اگل دیتا۔ ایسی صورت میں دلدار کا فوری طور پر میری طرف متوجہ ہونا ناگزیر ہو جاتا۔

"میں وعدہ کرتا ہوں کہ تم لوگوں کے بارے میں ایک لفظ بھی اپنی زبان سے نہیں نکالوں گا!" شاید وہ میرا ذہن پڑھ کر ہی گڑگڑایا تھا۔ "میں اس کا ملازم نہیں ہوں۔ اس نے اس کام کے لیے مجھے پانچ ہزار روپے دیے ہیں۔ میں نے فلیٹ میں جو کچھ دیکھا تھا اسے وہی بتا دوں گا۔ میری وجہ

سے تم پر کوئی آنچ آئے تو تم ہر وقت مجھ پر ہاتھ ڈال سکتے ہو۔"

"تمہیں اندازہ نہیں ہے کہ ڈی ڈی نے تمہیں کیسے خطرناک چکر میں ڈال دیا ہے۔" جہانگیر چھری لہراتے ہوئے سفاکانہ لہجے میں بولا۔ "یہ روایت چلی آ رہی ہے کہ نہ وہ ہمارے کسی آدمی کو زندہ چھوڑتا ہے اور نہ ہم اپنے ہاتھ لگنے والے اس کے کسی آدمی کو زندہ واپس لوٹنے دیتے ہیں۔ تم ڈی کے آدمی ہو لیکن تمہارے ستارے گردش میں آ گئے ہیں۔"

اس کا چہرہ خوف سے تاریک پڑ گیا اور وہ اپنے خشک ہونٹوں پر زبان پھیرتے ہوئے بولا۔ "میں خدا اور رسول کی قسمیں کھاتا ہوں کہ تمہارے بارے میں اپنی زبان بند رکھوں گا۔ میں ایسے دھندوں سے ہی دور بھاگتا ہوں۔ چھوٹی موٹی نقب زنی سے ہی میرا گزارا ہوتا رہتا ہے۔ اگر ڈی ڈی میری پچھلی وارداتوں کا حوالہ دے کر مجھے دھونس نہ دیتا تو میں کبھی اس کے لیے کام کرنے پر آمادہ نہ ہوتا۔ وہ موذی کا بچہ پکا بلیک میلر ہے۔ مجھے اس کے مفاد سے زیادہ اپنی زندگی عزیز ہے۔"

"وہ تمہارا معاوضہ کس طرح ادا کرتا ہے؟" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"تم یقین نہیں کرو گے لیکن ہر بار کام شروع کرنے سے پہلے کسی نہ کسی طرح رقم مجھے مل جاتی ہے۔ آج بھی ایک بار والے نے میرا بائی کے کوٹھے پر رقم کا لفافہ پہنچایا تھا۔"

"یہ شوق بھی رکھتے ہو تم؟" میں نے پوچھا۔

"میں میرا بائی کے کوٹھے پر ہی رہتا ہوں۔" وہ کسی شرمندگی کے بغیر بولا۔ "اس کی ایک لڑکی سے میرا چکر چلا ہوا ہے۔"

"اور ڈی ڈی وہیں تم کو فون کرتا ہے؟"

"ہاں... میرے فون وہیں آتے ہیں۔ تم چاہو تو ابھی تصدیق کر سکتے ہو۔ ٹیلیفون پر تو اس وقت بھی مجھے پیغام ملے ہوں گے۔" یہ کہہ کر اس نے اپنا نام اور میرا بائی کا فون نمبر بھی دہرا دیا جو جہانگیر نے فوراً نوٹ کر لیا۔

"آج کے بعد اگر تم ادھر نظر آئے تو زندہ واپس نہ جا سکو گے۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے کہا۔ "آج بھی ہم بہت بڑا خطرہ مول لے کر تمہیں زندہ واپس لوٹنے دے رہے ہیں۔"

"تم ہمیشہ مجھے اپنا غلام پاؤ گے۔" میری یقین دہانی سنتے ہی فرط جذبات سے اس کی آواز بھرا گئی۔ "اس خبیث بلیک میلر نے مجبور کیا تو شاید مجھے دوبارہ ادھر آنا پڑے لیکن میں آیا تو سیدھا تمہارے پاس آ کر پوری کہانی سناؤں گا۔ پھر تم جو حکم دو گے اسی کے مطابق عمل کروں گا۔ اس کی کسی ہدایت پر میں نے عمل کرنے سے انکار کیا تو اسے مجھ پر شبہ ہو جائے گا۔"

اس کی بات معقول تھی اس لیے میں نے جہانگیر کو اشارہ کیا اور اس نے چھری سے قیدی کی بندشیں کاٹنی شروع کر دیں۔

اس شخص سے کسی کارآمد بات کی معلوم ہونے کی توقع تو نہ تھی لیکن دلدار کی دوا ساز فیکٹری کے بارے میں میرا شبہ یقین میں بدل گیا تھا کہ وہاں کوئی گھپلا ہو رہا تھا جس کا ثبوت یہ تھا کہ فیکٹری کا منیجر بھی دلدار کی سازشوں میں شریک تھا۔ دوسری بات یہ تھی کہ پیسہ پھینک کر کام لینے کے بجائے اصولوں کے خلاف لوگوں کو بلیک میل کر کے بھی شکیلہ سے کام لینے پر مجبور کر رکھا تھا۔ شاید بدبخت اور گرو بھی اس کے کسی ہتھکنڈے کے جال میں باندھا گیا تھا۔ اس شخص کے زندہ واپس لوٹنے سے سب سے بڑا فائدہ یہ نظر آ رہا تھا کہ سیما کے بارے میں دلدار کا تجسس ختم ہو جاتا اور وہ یاردوں کی سنائی ہوئی کہانی پر یقین کر لیتا۔ بصورت دیگر وہ زیادہ ہوشیاری اور تیاری کے ساتھ سیما کی طرف متوجہ ہو سکتا تھا۔

قیدی بندشوں سے آزاد ہوتے ہی اچھل کر کھڑا ہو گیا۔ "میں اپنی نئی زندگی کے لیے دل کی گہرائیوں سے تمہارا شکر گزار ہوں۔ اب اگر مجھے اجازت ہو تو میں چلا جاؤں؟"

"ضرور چلے جاؤ لیکن یاد رکھنا کہ وعدہ خلافی کی صورت میں موت تمہیں کہیں بھی آ دبوچے گی۔" میں نے کہا۔

"میرا پستول؟" اس نے قدرے ہچکچاہٹ کے بعد سوال کیا۔

"وہ نہیں ملے گا۔" میں نے فیصلہ کن لہجے میں کہا۔ "ہتھیار پاس ہو تو استعمال ہو ہی جاتا ہے۔ اگر تمہاری سرگرمیاں واقعی چوری اور نقب زنی تک محدود ہیں تو میرا مشورہ ہے کہ کوئی آتشیں ہتھیار ساتھ نہ رکھا کرو ورنہ کسی دن سوچے سمجھے بغیر اچانک قاتل بن جاؤ گے اور پھر کچھ بھی نہ ہو سکے گا۔"

وہ سر جھکا کر نکاسی کے راستے کی طرف بڑھ گیا اور جہانگیر بھی اپنے گھر واپسی کی تیاریوں میں مصروف ہو گیا۔

ایک مرتبہ پھر گھنٹی کی آواز میری نیند میں خلل انداز ہوئی اور مجھے بستر چھوڑنا پڑ گیا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے اس رات سونا میرے مقدر میں ہی نہ ہو۔ اس بار فون کی گھنٹی نہ تھی البتہ ڈور بیل بجائی گئی تھی۔

میں نے دروازہ کھولا تو سیما میک اپ سے عاری زرد چہرے سمیت میرے سامنے موجود تھی۔ اس کے ہونٹوں پر خفت آمیز مسکراہٹ تھی اور وہ مجھ سے نظریں نہیں ملا رہی تھی۔ میں نے اس کے لیے راستہ چھوڑ کر اندر آنے کی دعوت دی جو اس نے بلا پس و پیش قبول کر لی اور مجھ سے پہلے ہی ڈرائنگ روم میں پہنچ کر بے تکلفی کے ساتھ ایک صوفے پر دراز ہو گئی۔

"تم ابھی تک سو ہی رہے تھے؟" میرے جھنجھوڑنے پر اس نے حیرت آمیز آواز میں کہا۔

"رات کو سونا نصیب نہ ہو تو دن چڑھے تک بستر چھوڑنے کو دل نہیں چاہتا۔ یہ بتاؤ کہ جاگنگ کو کہاں چھوڑ آئی ہو؟"

اس نے حیرت سے نظریں اٹھا کر میری طرف دیکھا پھر بے بسی سے سر جھکا لیا۔ "مجھے کیا پتا؟ میری آنکھ کھلی تو وہ یہاں نہیں تھا۔"

"شاید اس نے سیدھا گھر چلا گیا ہوگا اور میں رات گئے تک اس کے انتظار میں جاگتا رہا۔ تھوڑی دیر پہلے آنکھ لگی تھی تو اب تم نے اٹھا دیا۔ یہ بتاؤ کہ صبح ہی صبح تم نے مجھے کیسے یاد کر لیا؟"

"پہلے یہ کیوں چبا رہے ہو؟" اس بار وہ براہ راست میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے بولی۔ "رات کو میں نشے میں تھی اور کچھ ہوش نہیں تھا کہ کیا کہہ اور کیا کر رہی ہوں۔ اس وقت صبح کے نو بجے ہیں۔ جا کر منہ ہاتھ دھو لو۔ کچن میں کچھ موجود ہے تو ناشتا بنا دوں گی ورنہ میرے فلیٹ میں چلو۔ وہاں سب تیار ہے۔" اس کے لہجے میں عجیب سی اپنائیت تھی۔ انداز ایسا تھا جیسے یہ جتانا چاہ رہی ہو کہ تم کیوں دل چھوٹا کرتے ہو، میں تمھیں تو نشے کے بغیر بھی پسند کرتی ہوں۔

شب خوابی کے لباس میں، میں خود بھی بے آرامی محسوس کر رہا تھا اس لیے اسے کچن کی راہ دکھا کر خود باتھ روم کی طرف بڑھ گیا تاکہ نہا دھو کے خود بھی اپنے دن کا آغاز کر سکوں۔

میں شاور کے نیچے کافی دیر تک اپنے جلتے بدن پر نیم گرم اور ٹھنڈے پانی کی تیز دھاریں بہاتا رہا پھر تروتازہ ہو کر کچن میں پہنچا تو ناشتا تیار تھا اور فضا میں تازہ چائے کی خوشبو پھیلی ہوئی تھی۔ جینا اپنے پیشے کے اعتبار سے ایئر ہوسٹس تھی اور معاملات کے رموز سے اچھی طرح واقف تھی۔ میری فرمائش پر وہ بھی ایک بڑے مگ میں چائے لے کر کچن ٹیبل پر میرے مقابل آ بیٹھی۔

"مجھے ہارون کا احسان مند ہونا چاہیے کہ اس کے طفیل میں نے ایک باذوق پڑوسن دریافت کر لی۔ چائے تم اچھی بنا لیتی ہو، کھانے کے معاملے میں کیا حال ہے؟" میں نے سکوت توڑنے کے لیے بات چھیڑ دی۔

"کھانے بھی بنا ہی لیتی ہوں، دوپہر کو کوئی کام نہ ہو تو لنچ بھی میرے گھر کر لینا۔" اس نے مسکراتے ہوئے کہا۔

"دوپہر کو وقت نکالنا مشکل ہے۔" میں نے چائے کا گھونٹ لیتے ہوئے کہا۔ "پھر کسی وقت پروگرام بنا لیں گے۔ فی الوقت تو یہ بتاؤ کہ ہارون سے تمھاری دوستی کب سے ہوئی ہے؟"

"یہ پچھلے ہفتے کی بات ہے۔" اس نے حیرت سے میری طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "اس وقت تمھیں وہ کیسے یاد آ گیا؟"

"یعنی یہ تمھارے شوہر کی گرفتاری کے بعد کا ہی واقعہ ہے؟" میں نے تائید طلب لہجے میں کہا۔

"ظاہر ہے۔" اس نے کہا۔ "لیکن اس طرح تم کیا ثابت کرنا چاہ رہے ہو؟"

"کچھ بھی نہیں، فی الحال تو کسی نتیجے پر پہنچنے کی کوشش کر رہا ہوں۔ ہارون تم سے بلاوجہ ہی نہیں ملا تھا۔ اس دوستی کے پردے میں کوئی بہت اہم مقصد پوشیدہ تھا۔"

"وہ کیا تھا؟" وہ یک بیک ہی تشویش میں مبتلا ہو گئی۔

"یہی معلوم ہو جائے تو سارا مسئلہ حل ہو جائے گا۔" یہ کہتے ہوئے میں نے اس کا فطری تجسس ابھارنے کی نیت سے کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ اس طرح ہم ڈوری کی پراسرار شخصیت کو بے نقاب کرنے میں کامیاب ہو جائیں۔"

"میری تو سمجھ میں نہیں آتا کہ اس معاملے میں میں تمھاری کیا مدد کر سکوں گی۔" وہ الجھن آمیز لہجے میں بولی۔ "ندیم کی گرفتاری کی خبر سن کر میں نے اس کی مدد کے لیے جرمنی جانے کا فیصلہ کر لیا تھا لیکن اگلے ہی دن اس کی ایڈمنسٹریشن کے ذریعے ٹیلیکس پر پیغام ملا کہ اس نے جرمن حکام کے سامنے اعتراف جرم کر لیا ہے۔ میں نے ایک مقامی وکیل سے مشورہ کیا تو اس نے بتایا کہ ندیم کے اعتراف نے معاملہ نمٹا دیا تھا۔ اسے کسی عدالت میں پیش کر کے فرد جرم عائد کی جاتی اور پھر سزا سنا دی جاتی۔ اس نے یہ بھی بتایا کہ مزاحمت کرنے والوں کے مقابلے میں اقبالی مجرموں کو یورپ میں نسبتاً ہلکی سزائیں دی جاتی ہیں۔ اب سوچتی ہوں کہ اس کی سزا پانے کے بعد اس سے جیل ہی میں ملنے جاؤں گی۔ معلوم ہوتا ہے کہ ندیم کی گرفتاری کے بعد ان لوگوں نے بھی اس کی کوئی مدد نہیں کی جنھیں وہ ہیروئن پہنچانے والا تھا۔"

"ہو سکتا ہے کہ ندیم نے اقبال جرم کے ساتھ ہی ان کی نشاندہی بھی کر دی ہو۔ اب تم ذہن پر زور دے کر بتاؤ کہ ندیم کی ہیروئن کی اسمگلنگ کے بارے میں تم کیا کچھ جانتی ہو؟"

"میں جو کچھ پہلے بتا چکی ہوں، اس سے زیادہ کچھ نہیں جانتی۔ میں پہلے ہی تم کو بتا چکی ہوں کہ اپنی ڈیوٹی کی وجہ سے ہماری بہت کم ملاقات ہوتی تھی۔ وہ مجھ سے مشورے کے بغیر ہی غلیظ کام میں ملوث ہوا تھا۔ میرے سمجھانے پر اس نے دامن بچانا چاہا تو پچھلے جرم کے تحت گرفتاری کا خوف دلا کر اسے مجبور کر دیا گیا۔"

"کوئی چیز، کوئی دستاویز جو اس نے تمھارے پاس

رکھوائی ہو؟"

اس نے مایوسانہ انداز میں اپنے سر کو نفی میں جنبش دی جس پر میں نے اصرار کیا "ضروری نہیں کہ تم میری بات کا اسی وقت جواب دو، ذہن پر زور دیتی رہو۔ ہو سکتا ہے کہ کسی وقت کچھ یاد آجائے۔"

"لیکن یہ بات تک رات میں تمہیں ہارون پر شبہ کیوں ہونے لگا؟"

"بات نہیں، یہ اس سے پہلے کی بات ہے۔" میں نے معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "تمہیں یاد ہوگا کہ فارماسیوٹیکل فیکٹری کا ذکر آنے پر میں نے تم سے کئی سوال کیے تھے۔ جاذ فارماسیوٹیکل کے منیجر کے بارے میں میں بہت کچھ سن چکا ہوں۔"

"فیکٹری میں کوئی گڑبڑ ہو رہی ہے؟" اس نے حیرت سے سوال کیا۔

"فیکٹری کے بارے میں مجھے معلوم نہیں لیکن وہاں کا منیجر مشتبہ آدمی ہے۔ اس سے ندیم کے بارے میں کوئی گفتگو ہوئی تھی تمہاری؟"

"شاید ایک بار اس نے ذکر نکالا تھا اور میں نے بات ٹال دی تھی۔"

"وہ دوبارہ تمہارا سامنا کرنے کی جرأت نہیں کرے گا لیکن اگر فون کر بیٹھے اور اس موضوع کو نکال بیٹھے تو اسے بتا دینا کہ پہلے شوہر کی فرینکفرٹ میں گرفتاری کے بعد تم نے خاموشی سے دوسری شادی کر لی ہے۔"

"نہیں!" اس نے دونوں ہاتھوں سے اپنا سینہ تھام لیا۔ "اتنا سنگین جھوٹ میں نہیں بول سکوں گی۔"

"یہ جھوٹ میں ہارون سے بول چکا ہوں، تمہیں صرف اسے نبھانا ہوگا۔ جب وہ تمہارے بارے میں ہرزہ سرائی کر رہا تھا تو میں نے یہی جھوٹا انکشاف کر کے اس کی کھوپڑی بھی سے آزادی تھی کہ میں تمہارا دوسرا شوہر ہوں۔ مجھے بعد میں پیش آنے والے واقعات کا ذرا بھی اندازہ ہوتا تو وہی دلکی میں جہانگیر کی زبانی کرتا تاکہ...."

"اب اگر تم نے اس واقعے کا دوبارہ ذکر کیا تو مجھ سے برا کوئی نہیں ہوگا۔" وہ میری بات کاٹ کر ترش روئی سے بولی۔ غصے سے اس کا چہرہ گلنار ہو گیا تھا جس سے یہ ظاہر ہو گیا کہ وہ جیسی بھی تھی، اس میں کم از کم شرم و حیا بالکل ہی ختم نہیں ہوئی تھی۔ دراصل وہ آزاد خیال عورتوں کے اس قبیلے سے تعلق رکھتی تھی جو اپنے لباس، چال ڈھال اور ناز و انداز سے دوسرے مردوں کی آتش شوق بھڑکا کر اپنی تفریحات کے لیے ان کی جیبیں خالی کرا کے خوشی محسوس کرتی ہیں لیکن عملی طور پر مجسم جو نہیں ہوتیں۔ ہاں اگر اس مشغلے میں کہیں حالات کے جال میں پھنس کر وہ اپنے غرور سے محروم ہو جائیں تو اپنی نادانی کا ماتم کسی واقعے کا ڈھنڈورا پیٹنے کے بجائے اسے ہمیشہ کے لیے اپنے دل کے نہاں خانوں میں دفن کر لیتی ہیں۔

اس کے بعد وہ اپنا مگ خالی کرنے تک مجھے غصیلی نگاہوں سے گھورتی رہی جن میں شکوہ بھی تھا، شاید شکایت بھی لیکن غزالہ سے دل ہار بیٹھنے کے بعد میں ان نظروں سے گھائل ہونا ہی بھول گیا تھا۔

اس وقت اس کی آمد کا مقصد صرف اتنا تھا کہ وہ حلیمہ کے بارے میں معلوم کرنا چاہتی تھی لیکن مجھے اس سے گفتگو کرنے کا بہانہ مل گیا تھا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ کوئی ایسی بات اس کے علم میں بھی ہے جسے وہ اہمیت نہیں دے رہی تھی لیکن ڈی ڈی کے لیے وہ بہت اہم تھی۔ جب ہارون بھاگ گئے کے بعد میرا بائیں کے بجتے والے وار اور بجلی کے غلیظ سے جاننے کے لیے بھیجا گیا تھا۔

وہ چلی گئی تو میں فون کے پاس آ بیٹھا۔ کافی دن چڑھ چکا تھا اور میرا خیال تھا کہ جہانگیر سلمیٰ سے مت ملنے کے بعد اپنی گارمنٹ فیکٹری پہنچ چکا ہوگا۔ اس لیے میں نے وہیں کا نمبر گھما ڈالا۔ کال جہانگیر کی سیکریٹری نے ریسیو کی جسے میں نے دیکھا نہیں تھا لیکن اپنے مشاہدے کی بنا پر جہانگیر پر اس کی مضبوط گرفت کا اندازہ لگا لیا تھا۔

اس نے بڑی چہکتی ہوئی اور حوصلہ افزا آواز میں ہیلو کہا تھا۔ میں نے بیرسٹر کے نام سے اپنا تعارف کرانے کے بعد مختصر انداز میں اس کی مزاج پرسی کی اور پھر جہانگیر سے لائن ملانے کے لیے کہا۔

وہ اسی وقت دفتر پہنچا تھا اور اپنی کامیابی پر بہت مگن تھا کیونکہ رند خرابات ہو کر بھی وہ جنت سے نوازا گیا تھا۔ سلمیٰ کے ساتھ وقت گزارنے کے بعد اس نے سلمیٰ کو بھی کامیابی کے ساتھ شیشے میں اتار لیا تھا۔ اس وقت مجھے اندازہ ہوا کہ عالم تو خیر ایک عام عورت تھی۔ لیکن بیوی کتنی بھی دبنگ اور خود مختار ہو، اپنے ترکش کے سارے تیر آزما لینے کے بعد آخر شوہر کے سامنے سر جھکانے پر مجبور ہو جاتی ہے۔

جب اس کی تمہا ختم ہو گئی تو میں نے براہ راست ندیم کا نام لیے بغیر کسی سے زیادہ بہتر اور منظم گروپ میں شرکت کا ذکر چھیڑا جس پر وہ ایک دم بھڑک گیا۔ برسوں کی غلامی کے بعد قسمت کے چنگل سے خود بخود نجات مل جانے پر وہ بہت مطمئن تھا۔ اس نے جرائم سے بنائے گئے ان کے سہارے سلمیٰ کے ساتھ اپنی لاولد زندگی اپنی پسند کے مطابق گزارنی

تھا اس لیے وہ دوبارہ کسی ایسے کھیل میں اپنی گردن نہیں
پھنسانا چاہتا تھا جس سے چھٹکارا حاصل کرنا مشکل ہو جاتا۔
...مجھے بھی یہی مشورہ دیا کرتی تھی، دلدار آغا اور فراز
کو فراموش کر کے آزاد زندگی کی ابتدا کر دوں کیونکہ میرے
پاس زر کی کمی تھی اور نہ حسین عورتوں کی۔
لیکن وہ اتنی دور و نا آشنا تھا۔ شاید جانتا ہی نہیں تھا
کہ دل کی چوٹ کتنی اور کتنی گہری ہوتی ہے۔ میں نے اس
کا مشورہ تو قبول کر لیا لیکن اسے قبول کرنا میرے امکان سے
باہر تھا۔ اسے میری سرگرمیوں کے بارے میں جتنا کچھ معلوم
تھا اس کی دلی ہمدردیاں میرے ساتھ برقرار رکھنے
کے لیے کافی تھا اس لیے میں نے مانیا کا نام لیے بغیر وہ
موضوع ہی ختم کر دیا۔

"آج شام کا کیا پروگرام ہے تمہارا؟" اس نے پُر اشتیاق
لہجے میں پوچھا۔

"کوئی کام نہ بھی نکلا تو شہر کی سڑکیں ناپتا پھروں گا۔
اس شہر کو مدت کے بعد دیکھا ہے۔ گلیوں میں چل کر اور
سڑکوں پر ذرا ڈرائیونگ کر کے اپنائیت اور اپنے وطن کا عجیب
سا سرور سا احساس ہوتا ہے۔"

"تمہارے دماغ میں خشکی ہو گئی ہے۔" اس کی چہچہاتی
آواز ابھری تھی۔ "مجھے یہ دغا دے گئی ہے تو اب سڑکوں پر پھرتے
اور پرانے ویران گوشوں کو چومتے چاٹتے پھرو گے۔ عقل کے ناخن لو
اور میری مانو تو چھ بجے فلیٹ پر ہی رہنا۔ سیما جیسی زندہ
دل عورت ہے۔ اس کے ساتھ دو چار دن وقت گزارو گے
تو زندگی میں نئے رنگ نظر آنے لگیں گے۔"

میں نے اسے یہ بتانے کی ضرورت نہیں سمجھی کہ سیما پچھلی
رات کے واقعے پر سخت شرمندہ تھی اور جانتا تھا اگر اس دور میں
اس کے ساتھ دوبارہ بے تکلف ہونے کی کوشش کرتا تو
وہ اسے بھی ریسیو کر سکتی تھی۔ حقیقت یہ تھی کہ میرے بتائے بغیر
اسے زندگی کے سنہرے رنگ خود بخود ہی نظر آ سکتے تھے۔

"آ جانا میں انتظار کروں گا۔ لیکن اب میں تسلی سے کوئی
جھوٹ نہیں بول سکوں گا۔"

اس نے میری سمجھداری پر اپنی مسرت کا اظہار کرتے
ہوئے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

ریسیور کریڈل پر رکھ کر میں نے سگریٹ ہی سلگائی تھی
کہ فون پھر بول پڑا۔ ریسیور اٹھاتے ہی میں نے کاسٹ کی آواز
پہچان کر شکریہ کہا اور پھر پوچھا "یہ پروگرام کے بغیر ناوقت کیسے
فون کر لیا؟" حقیقت یہ تھی کہ اس کی آواز سن کر مجھے خوشی ہوئی
تھی کیونکہ میری کئی الجھنوں کا جواب صرف وہی دے سکتا تھا۔

"تمہاری خیریت دریافت کرنی تھی۔ سنا ہے پچھلی رات
تم نے خاصی بھاگ دوڑ میں گزاری ہے اور پڑوسن والی سیما
سے بھی تمہارے مراسم آناً فاناً... بہت زیادہ بڑھ گئے ہیں۔"

"میری کار میں پلاسٹک کا گڈا کس نے پہنچایا تھا؟"
میں نے خشک لہجے میں سوال کیا۔

"وہ میری طرف سے خیر سگالی کا پیغام تھا۔ تمہیں شیراڈ
کی ڈکی کے بارے میں بتا دیا گیا تھا پھر بھی تم گڈے کو اپنے
ساتھ بہت دور لے گئے۔ وہ اس بات کا اظہار تھا کہ میرے
آدمی تمہارے قریب موجود تھے۔" نرمی کے ساتھ کہا گیا۔

"اور بلڈنگ میں بھی تمہارے ہی آدمی ساری رات
آنکھ مچولی کھیلتے رہے؟"

"ظاہر ہے کہ وہ اوپر تمہارے دروازے تک نہ جاتے
تو کیسے معلوم ہوتا کہ اندر کیا ہو رہا تھا۔ ویسے مجھے ہوشیار
ہی رہنا تھا کل جب ہم تم سے ملنے گئے تھے تو تمہاری بلڈنگ
عملاً ہمارے آدمیوں کے محاصرے میں تھی۔ سیما کے ملاقاتی
کو بھگانے کے بعد میں نے اپنا ایک آدمی اس کے پیچھے روانہ
کر دیا تھا جو خبر لایا ہے کہ وہ شخص دلدار کے دوا ساز کارخانے
کا منیجر تھا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ لوگ سیما سے بھی کچھ کام لے
رہے ہوں۔"

"انھوں نے سیما کے شوہر پر ہاتھ ڈالا ہوا تھا۔" میں نے
اس کی معلومات کی تصحیح کرنے کی نیت سے کہا۔ "وہ میرے
چکر میں باہر پکڑا گیا اور اب یہ لوگ اس پر ڈورے
ڈال رہے ہیں۔ مجھے بھی کوئی چکر معلوم ہوتا ہے اور میں نے
سیما کو ہوشیار کر دیا ہے۔"

"رات گئے ایک اور بھی آدمی تمہارے فلیٹ سے
نکلتا ہوا دیکھا گیا تھا؟"

"وہ سیما کے فلیٹ میں صرف یہ دیکھنے آیا تھا کہ وہ اکیلی
رہتی ہے یا اس نے واقعی دوسری شادی کر لی ہے لیکن وہ
میرے ہاتھ لگ گیا۔ اسے ڈی ڈی نے بھیجا تھا۔ میں نے
اچھی تسلی کے بعد ہی اسے آزاد کیا تھا۔"

"اوہ! یہ تو کوئی لمبا کھیل معلوم ہوتا ہے۔" اس کی تحیر زدہ
آواز ابھری۔ "ڈی ڈی اگر تمہاری پڑوسن میں دلچسپی لے رہا
ہے تو تم کو بھی ہوشیار رہنا ہوگا۔ شاید تم نے اندازہ لگا لیا ہو
کہ رات میرے تین چار آدمی تمہارے فلیٹ کے آس پاس
موجود تھے۔ وہاں ڈیوٹی دینے والے نے غیر معمولی نقل و حرکت
دیکھتے ہی کمک طلب کر لی تھی اور وہ سب اچھی طرح مسلح
تھے۔ کوئی برا وقت آیا تو تم خود کو تنہا نہیں پاؤ گے۔ فی الحال
ہم یک طرفہ طور پر تمہارا ساتھ دے رہے ہیں۔"

سوراُن کو دیکھ کر شی کے تجربے بڑوں کے سرِ اطاعت کے
ہلکا رتے جھک جانے تھے۔ اگر وہ ندیم کے قبضے میں تھی
تو وہ لفٹیننٹ کی ٹی آئی مین کے اہم منصب پر فائز تھا۔
میں نے اضطراری طور پر سلور آئی سیما کی تفصیل سے
آگاہ کیا اور پھر سرگوشیانہ آواز میں بولا۔ "یہ تفصیل کہاں سے
ملی تم کو؟ کیسے پتا چلا کہ ان لوگوں کو اس کی تلاش ہے؟"
"مجھے کچھ پتا نہیں تھا۔" وہ خوفزدہ لہجے میں بولی۔ "میرے
فلیٹ کی ادھیڑ بُن نے اسے مزید پریشان کر دیا تھا۔ کھانے
کے باوجود مجھے کچھ اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ انھیں میرے
پاس کس چیز کی تلاش ہو گی لیکن ابھی ابھی میرے پاس
ڈی ڈی کا فون آیا تھا۔ بہت سرد اور خوف ناک لہجہ تھا اس
کا۔" ڈی ڈی کی آواز کا تصور کرتے ہی اسے جھرجھری آ گئی۔
"مجھے اس پر بہت غصہ تھا لیکن اس کی آواز سن کر میں
ایک لفظ بھی نہ کہہ سکی۔ اس نے مجھے بتایا کہ ندیم اپنی
حماقت کی وجہ سے فرینکفرٹ میں پکڑا گیا کیوں کہ وہ ایک
اہم نشانی ساتھ لے جانا بھول گیا تھا جو کسٹم آفیسر کے لیے
اس کی شناخت کا درجہ رکھتی تھی۔ ان کے خریدے ہوئے
افسر نے ندیم کو پہچان لیا لیکن نشانی نہ ہونے کی وجہ سے اس
کا ماتھا ٹھنک گیا اور اس نے ندیم کا سامان کھلوا کر اسے
گرفتار کر لیا۔ شاید ڈی ڈی کے آدمیوں نے جیل میں ندیم سے
ملاقات کی تھی کیوں کہ ڈی ڈی نے مجھ سے کہا کہ میں ندیم
کی اس یونیفارم کی تلاشی لوں جو وہ میلی ہونے کی وجہ سے
گھر چھوڑ گیا تھا۔ اس یونیفارم کی جیبوں میں مجھے ایک سکہ
تلاش کرنا تھا جو سونے کا تھا اور اس پر چاندی سے ایک
خوب صورت آنکھ ڈھلی ہوئی تھی۔ اس کا کہنا تھا کہ وہ سکہ مل
جاتا تو ندیم کی ضمانت سے بھی گلو خلاصی ہو سکتی تھی۔ اسے
لائن ہولڈ کرا کے میں نے میلی یونیفارم کی جیبوں کی تلاشی لی تو
اس میں چاندی کاری کے ساتھ یہ منحوس سکہ مجھے مل گیا اور میں
دہشت زدہ ہو گئی۔ وہ خطرناک لوگ تھے اور تمھاری ہدایت
مجھے یاد تھی اس لیے میں نے خود پر قابو پاتے ہوئے ڈی ڈی
سے کہہ دیا کہ یونیفارم کی جیبیں خالی ہیں۔ اس پر وہ برہم ہو گیا۔
اس کا خیال تھا کہ میں نے پہلے ہی جیبیں خالی کر دی تھیں اور
سکے کے لالچ میں اس سے جھوٹ بول رہی تھی لیکن میں ڈٹ کر
نہ جانے کیسے اپنے بیان پر اڑی رہی۔ اس نے مجھے اس حد تک
خوف زدہ کیا کہ آنکھ والا سکہ اس کے مالکوں کو واپس نہ ملا تو
ندیم کو جان سے مار دیں گے کیوں کہ ہر کھیپ کے ساتھ
اسمگلروں کے لیے اسے وہ سکہ دیا جاتا تھا جو کسٹم کی طرف
سے مجھے دی شخص سے لیتا تھا جو مال وصول کرتا تھا۔"

"ندیم نے بہت اچھا کیا۔" اس کے خاموش ہونے
کے بعد میں نے اپنے قبضے میں آئی ہوئی چوتھی سلور آئی کا جائزہ
لیتے ہوئے کہا۔ "ندیم کو اب دنیا کی کوئی طاقت رہا نہیں کرا
سکتی۔ وہ لوگ ہر قیمت پر یہ سکہ واپس حاصل کرنا چاہتے ہیں۔
یہ مجھے آج ہی پتا چلا کہ اس سکے کو مال لے جانے والے کی
شناخت کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔"
"یہ بری بات نہیں ہے جتنی تم نے ابھی بتائی۔" وہ مجھے جھنجوڑتے
ہوئے روہانسی آواز میں بولی۔ "اس نے مجھے دھمکی دی ہے کہ
میں اس کی اگلی ہدایت تک اپنے فلیٹ سے باہر نہ نکلوں،
ایسا کیا تو اس کے آدمی مجھے اٹھا لے جائیں گے یا گولی مار
دیں گے۔ مجھے بتاؤ کہ اب میں کیا کروں اور کہاں جاؤں؟
تمھارے مشورے نے تو مجھے مروا ہی دیا ہے۔"
"اپنے فلیٹ سے ضرورت کی چیزیں لے کر یہاں
آجاؤ۔ وہ یہی سمجھتے رہیں گے کہ تم اپنے فلیٹ میں محصور
ہو گئی ہو۔" میں نے اپنی تشویش چھپا کر اسے دلاسا دیتے
ہوئے کہا۔
"وہ ہاتھ پر ہاتھ دھرے نہیں بیٹھے رہیں گے۔ اس
نے کہا ہے کہ میں گھر میں ہی رہوں، کسی بھی وقت اس کے
دو آدمی میرے فلیٹ پر آئیں گے اور خود اپنی مطلوبہ چیز تلاش
کر کے لے جائیں گے۔"
"اس کا مقصد ہے کہ اسے اس سکے کی تمھارے فلیٹ
میں موجودگی کا پورا یقین ہے۔ وہ تمھیں یہ موقع نہیں دینا چاہتا
کہ تم اسے نکال کر باہر کہیں محفوظ کر دو۔ اس کے لیے اگر انھیں
دس انسانوں کا بھی خون بہانا پڑا تو وہ گریز نہیں کریں گے۔ یہ
سکہ پاکستان میں غالباً حال ہی میں متعارف کرایا گیا ہے۔"
"مجھے خوف زدہ نہ کرو، میرا پہلے ہی دم نکلا جا رہا ہے۔"
وہ مضبوطی سے میرا بازو تھام کر کراہی۔ "میری سمجھ میں نہیں
آتا کہ میں کہاں جاؤں۔ اب تو مجھے تم سے بھی خوف آنے
لگا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ تم بھی ان ہی میں سے ہو ورنہ تمھیں
ان کے بارے میں اتنی معلومات کہاں سے حاصل ہوئیں؟ سچ
بتاؤ کہ تم تو مجھے دغا نہیں دو گے؟"
"پاگل ہو رہی ہو۔" میں نے ہنس کر کہا۔ "وقت آنے پر
تمھیں پتا چل جائے گا کہ میں ان میں سے ہوں یا ان کے لہو کا
پیاسا۔ تمھارا مقدر اچھا ہے کہ مجھ سے ٹکرا گئیں ورنہ وہ
سکہ واپس لینے کے بعد تمھیں ہرگز زندہ نہیں چھوڑتے۔
یہ سکہ ان کا بہت بڑا راز ہے جسے وہ ہر قیمت پر راز رکھے
ہوئے ہیں۔ جو اجنبی اسے دیکھ لے یا اس کے وجود سے
واقف ہو جائے، وہ سائے کی طرح اس کا پیچھا کرتے ہیں۔

اور موقع پاتے ہی موت کے گھاٹ اُتار دیتے ہیں۔"

"میں اب فلیٹ میں قدم نہیں رکھوں گی۔ اس کے در و دیوار پہ مجھے ابھی سے موت کے سائے ناچتے ہوئے نظر آ رہے ہیں۔" دہشت سے اس کی آنکھیں پھیل گئی تھیں اور چہرہ زرد پڑ گیا تھا۔

"وقت برباد نہ کرو اور سیدھے ساتھ چل کر وہاں سے اپنی ضرورت کی اشیا نکال لاؤ۔" میں نے تشفی آمیز لہجے میں کہا۔ "جو کچھ ہو رہا ہے بہتر ہی ہو رہا ہے۔ وہ تمہیں تنہا سمجھ رہے ہیں اور میرے وجود سے بے خبر ہیں۔ ان کے آدمیوں کو آنے دو۔ تم دیکھنا کہ ان میں سے کوئی زندہ واپس نہ جا سکے گا۔"

وہ ایک جھرجھری لے کر مجھ سے دور ہٹ گئی اور لرزتی ہوئی آواز میں بولی۔ "اب تم بھی اپنی کینچلی بدل رہے ہو۔ تمہارے لب و لہجے سے خون کی بو آ رہی ہے۔ میں یہ سب برداشت نہیں کر سکتی۔ وہ سکہ مجھے لوٹا دو۔ میں انھیں دے دوں گی اور ان کے قدموں میں گر کر اپنی زندگی کی بھیک مانگ لوں گی۔ انسانوں کو درندوں کی طرح ایک دوسرے کا خون بہاتے دیکھ کر میرا دماغ پھٹ جائے گا۔ میں پاگل ہو جاؤں گی۔"

"میں اتنا بڑا آدمی نہیں ہوں جتنا تم سمجھ رہی ہو۔" میں نے صلورا آئی اس کے حوالے کرتے ہوئے کہا۔ "میں آرام سے اپنے بستر پر دراز ہو کر چین کی بنسی بجاتا رہوں گا۔ تم یہ سکہ انھیں لوٹا کر ان کا جذبۂ ترحم بھی آزما لینا۔ یہ سکہ نہ جانے کن کن لوگوں کو نگل گیا ہے۔ تم بھی اس کا ایندھن بن جاؤ گی لیکن تمہارا جنازہ دیکھ کر مجھے دکھ ہوگا کہ ایک انسانی زندگی جو میں بچا سکتا تھا، اپنی پُرخلوص کوششوں کے باوجود نہ بچا سکا۔"

"مجھے بچانے کے لیے تم ان کے دو آدمیوں کا خون بہانے پر تُل گئے ہو۔"

"مجبوری ہے۔" میں نے شانے اُچکا کر کہا۔ "وہ مجرم لوگ ہیں۔ انھیں نہ مارا گیا تو وہ تم کو مار دیں گے۔ دو میں سے ایک فریق کا ختم ہونا ضروری ہے۔ یہ نہ بھولو کہ جنگ اور محبت میں سب کچھ جائز ہوتا ہے۔"

"تمہیں محبت تو نہیں ہو گئی ہے مجھ سے؟ انھیں مار کر تم فنا نہیں کر سکو گے۔ ان کے ساتھی زندہ رہیں گے۔ ڈی ڈی زندہ رہے گا۔ تم مجھے کب تک اپنے فلیٹ میں چھپائے رکھو گے؟ میں جب بھی منظرِ عام پر آؤں گی، وہ مجھے مار دیں گے اور اس وقت وہ مجھے ہرگز معاف نہیں کریں گے۔۔۔"

"تم کو صورتِ حال کی سنگینی کا صحیح اندازہ نہیں ہو رہا ہے۔ بدقسمتی اور اپنے شوہر کی نادانی کے سبب تم موت کے سوداگروں کے چنگل میں پھنس گئی ہو۔ وہ دن رات دُنیا بھر میں انارکی تخلیق کر رہے ہیں، اپنے سانسوں میں زندگی نگلتے ہیں اور موت اگلتے رہتے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ وہ اب بھی تمہیں ٹھکانے لگانے کو بیٹھے ہوں۔ تم پر صرف آج کا دن بھاری ہے۔ آج ان سے بچ جاؤ تو خاموشی سے یہ ملک چھوڑ کر کہیں بھی جا سکتی ہو۔ یہ تجربہ تمہارے لیے نیا نہیں ہوگا۔ تم ایئر ہوسٹس ہو اور روزانہ سینکڑوں میل پرواز بدلنے کی عادی ہو۔ تمہاری ضروری دستاویزات بھی مکمل ہوں گی۔ تمہیں بس آج کا دن گزارنا ہے پھر کچھ بھی کر سکتی ہو۔"

"اس کے لیے خونریزی تو ضروری نہیں۔" وہ چند ثانیوں تک بھیگی بھیگی آنکھوں سے میری طرف دیکھنے کے بعد ہراساں لہجے میں بولی۔ "میں تمہارے فلیٹ میں آ جاتی ہوں۔ وہ آئیں گے اور کوئی جواب نہ پا کر تالا توڑ کر اندر گھس جائیں گے۔ تمہیں ان کو للکارنے کی ضرورت ہی نہیں۔ تلاش سے مایوس ہو کر خود واپس لوٹ جائیں گے۔ خون بھی نہیں بہے گا اور میں بھی بچ جاؤں گی۔"

میں نے بظاہر لاجواب ہو کر سر جھکا لیا۔ اسے چند دنوں کی صحبت میں محض کامرس اور خوش مزاج سمجھا تھا۔ میرے بہت باہر جالا میں جاتا تھا کہ وہاں ڈی ڈی کے صرف دو آدمی نہیں بلکہ ایک درجن بھی موجود رہتے تاکہ سیما اور پرواؤں کو گرفتار کریں نہ بھاگ سکے۔ اوپر والے تلاش سے مایوس ہو کر لوٹتے تو انھیں پورا یقین ہوتا کہ سیما صلورا آئی سمیت اسی بلڈنگ کے کسی فلیٹ میں روپوش ہے اور وہ وہاں ڈیرہ ڈال دیتے۔ ڈی ڈی مشتعل ہو کر صلورا آئی حاصل کرنے کے لیے چند گھنٹوں میں اپنی پوری قوت کے ساتھ اس بلڈنگ کے ہر فلیٹ پر دھاوا بول سکتا تھا۔ اس طرح نہ صرف سیما ماری جاتی بلکہ مجھے بھی کھل کر ان کے سامنے آنا پڑ جاتا جو میرے اپنے مفاد میں نہیں تھا۔

مجھے شدت سے احساس ہونے لگا کہ کاش کامٹ کا فون ذرا پہلے آیا ہوتا تاکہ میں اسے نئے خطرات سے آگاہ کر سکتا۔ نہ میرے پاس اس کا کوئی ٹھکانا تھا اور نہ اتنی جلدی دوبارہ اس کا فون آنے کی امید تھی۔

معاً مجھے خیال آیا کہ دو صلورا آئیز میری تحویل میں موجود تھیں جن کے سہارے میں کسی بھی موقع پر خود کو میرا آئی ظاہر کر سکتا تھا۔ میرے جانے تک پاکستان میں ٹن کے کارندے ان کو صلورا آئی کی بھنک نہیں لگی تھی لیکن اس کے رائج ہونے کے بعد میری دونوں صلورا آئیز بہت کارآمد ثابت ہو سکتی تھیں۔ تیسری صلورا آئی میں نے ویرا کو دے دی

تھی کہ وہ بچ گئی تھی۔ سلور آئی میرے لیے بے معروف تھی
...جا سکے فلیٹ میں پناہ گزیں ہونے سے پہلے وہ سکتہ ندیم
...یونیفارم کے بجائے کسی اور لباس کی جیب میں چھوڑ
دی تھی۔ نکل جانے پر ڈی ڈی کے ہرکارے یہی سمجھتے
کہ وہ خوفزدہ ہو کر بلڈنگ میں کہیں چھپ گئی تھی اور سکتے
کے وجود سے بے خبر تھی۔ ایسی صورت میں وہ سیما کو بھول کر
واپس جا سکتے تھے یا زیادہ سے زیادہ نیچے رہ کر اس کے
نکل آنے کا انتظار کرتے اور اس سے کوئی بات پوچھنے کے بعد
اسے لاعلم سمجھ کر زندہ چھوڑ دیتے۔ تیسرا امکان
اس خدشے سے ابھرتا تھا کہ رازداری کے معاملات میں وہ
کوئی خطرہ مول نہیں لیتے تھے۔ محض شبہ کی بنیاد پر کسی کو
گولی مار سکتے تھے۔

میں نے جتنا غور کیا اسی نتیجے پر پہنچا کہ سلور آئی کی واپسی
ہی تشدد کے کسی بڑے خطرے کو ٹال سکتی تھی۔ وقت
ضائع ہوتا تو میری نگرانی پر مامور مافیا والے بھی ڈی ڈی کے
لوگوں کو خبر کر سکتے تھے یا پھر میں کامسٹ سے رابطہ قائم
کرنے پر اس طرف متوجہ کر سکتا تھا۔

سلور آئی کی واپسی کا میرا فیصلہ سیما کو بہت پسند آیا کیونکہ
اس میں تشدد کا کوئی امکان نہیں تھا۔ میں نے اسے یہی بتایا
کہ آنے والے یونیفارم کے بجائے کسی دوسرے لباس سے سلور
آئی برآمد ہونے پر اسے سکے کے وجود سے بے خبر سمجھ کر آرام
سے اپنے اپنے گھروں کو لوٹ کر میٹھی نیند سو جائیں گے۔

اس وقت میں سیما کے ساتھ پہلی بار اس کے فلیٹ
میں گیا اور اندر کی آرائش و زیبائش دیکھ کر رنگ و روغن سے
کاٹنٹ میں پیدا ہونے والے رنگوں کا قائل ہو گیا۔ پچھلی رات
جہانگیر کی تلاش میں اس کے دروازے پر گیا تو اچانک ہی
اندھیرے میں سامنا سے ہوئی تھی جو داخلی دروازے
سے منسلک راہداری تک محدود رہی تھی اور روشنی ہونے
کے بعد میں شاکر کو ساتھ لے کر وہاں سے چلا گیا تھا۔ اندر کا
جائزہ لینے کی نوبت ہی نہیں آ سکی تھی۔

سیما نے مردانہ وارڈروب میں ہینگر پر لٹکے ہوئے ایک
کوٹ کی جیب میں سلور آئی کے ساتھ ہی مزید کچھ سکے ڈال
دیے تاکہ ان کی کھنک آنے والوں کی توجہ مبذول کرا سکے۔
جہانگیر کی دوسری جیبوں میں بھی اس نے ندیم کی کچھ ذاتی
چیزیں ڈال دیں۔ پھر بہت عجلت میں اپنے کپڑوں کے ساتھ
ندیم کا لباس وردی کے ساتھ ایک چادر میں لپیٹیں
اور میرے ساتھ بحفاظت میرے فلیٹ میں واپس آ گئی۔

دلچسپ بات تھی کہ میں سیما کو اپنے فلیٹ میں بٹھا

کا جو مشورہ دینے والا تھا اس کی نوبت ہی نہیں آئی تھی اور
وہ خود بخود میری مہمان ہو گئی تھی۔

ذہنی دباؤ کم ہوتے ہی وہ کچن کی طرف متوجہ ہو گئی۔ میں
نے صبح اس کے ساتھ لنچ کی پیشکش کو ٹال دیا تھا لیکن اب
لنچ تو کیا ڈنر بھی اس کے ساتھ ہوتا نظر آ رہا تھا۔ میں نے
فرصت پا کر فون سنبھال لیا تا کہ جہانگیر کو بدلے ہوئے حالات
سے آگاہ کر کے شام کو فلیٹ پر آنے سے منع کر سکوں لیکن وہ
اس قدر جلد باز اور بدنیت شخص تھا کہ سیما کے میرے فلیٹ
میں پناہ گزیں ہونے کی خبر سنتے ہی اپنے سارے کام چھوڑ چھاڑ
کر اسی وقت وہاں آنے پر تل گیا۔

میں نے اسے لاکھ سمجھانا چاہا کہ اس کے وہاں آنے میں
کیا خطرات مضمر تھے لیکن اس نے ایک نہ مانی۔ وہ خبیث
یہی سمجھ رہا تھا کہ میں اسے سیما سے دور رکھنے کے لیے چال
چل رہا تھا جسے بری طرح ناکام بنانا اس کا حق اور فرض تھا۔
داخلی دروازے کی جھری پر ٹیپ چپکا دیا گیا تاکہ کوئی
اس میں جھانک کر اندر کا جائزہ نہ لے سکے۔ پھر گھنٹے سے پہلے
ہی جہانگیر خورد و نوش کے سامان سے لدا پھندا وہاں آ پہنچا
جیسے پکنک منانے آیا ہو۔

مجھ سے وہ جلے کٹے والے تیوروں کے ساتھ فاتحانہ
انداز میں ملا تھا لیکن سیما کا اداس چہرہ اور خوفزدہ لہجہ جلد ہی یہ
احساس دلانے میں کامیاب ہوا کہ وہاں واقعی خاصی گڑبڑ
ہونے کے امکانات موجود تھے جبکہ سیما کو حقیقی خطرات کا
اندازہ ہی نہیں تھا۔ وہ سلور آئی کی واپسی کو اس کہانی کا آخری
باب تصور کر رہی تھی اور اس کے خوف و ہراس کا سبب صرف
اتنا تھا کہ اسے معلوم تھا کہ کچھ اجنبی اس کے فلیٹ میں گھس
کر ہر چیز کو تہس نہس کرنے والے تھے لیکن وہ بے بس تھی۔
نہ صرف یہ کہ انہیں روک نہیں سکتی تھی بلکہ ان کی سہولت
کے لیے خود بھی گھر خالی چھوڑ کر میرے فلیٹ میں آ بیٹھی تھی۔

"اب بھی وقت ہے تم واپس چلے جاؤ۔ پھنس گئے تو
پھر دشواریاں کھڑی ہو جائیں گی۔" میں نے اسے سلمیٰ کا خطرہ
یاد دلانے کی نیت سے معنی خیز لہجے میں کہا۔

"ہوا کریں۔ میری طبیعت گوارا نہیں کرتی کہ دوست کو
مشکل میں گھرا ہوا چھوڑ کر اپنے گھر چلا جاؤں۔" وہ ڈھٹائی سے
سیما کی طرف دیکھتے ہوئے مجھ سے بولا۔

"میری طرف سے جہنم میں جاؤ۔" میں نے دل ہی دل میں
کہا اور بلند آواز میں بولا۔ "رک رہے ہو تو یہ یاد رکھنا کہ تم کل
سورج غروب ہونے سے پہلے نہیں نکلو گے اور میں تمہیں زیادہ
نہیں پینے دوں گا۔"

ٹریز کر رہی تھی تو گنتی والے گولیوں کے سامنے
نے کا تصور تک نہیں کر سکتے تھے۔ اس طرح
اجالا صبح کا اجالا پھیلنے تک جاری رہ سکتی تھی کیونکہ
آنے سے پہلے چھپ کر گولیاں برسانا آسان نہ
مقابلے میں اختصار کی امید بس اسی ایک حقیقت
والے تھی کہ دونوں طرف سے دل کھول کر اسلحہ
جا رہا تھا۔ اس فراخ دلی کے نتیجے میں دونوں میں
کا ذخیرہ بھی جلد ہی ختم ہو سکتا تھا۔ اجالا پھیلنے
یہ تصادم ختم ہونے کی بس یہی ایک امید باقی رہ
گئی تھی۔

پھر اچانک ہی سڑک کے وسط سے کسی نے ہماری
پر کلاشنکوف کا برسٹ مارا اور ہم غیروں ہی غیر ارادی
طور پہ بالکونی کے فرش پہ گر گئے۔ سیما بری طرح خوف زدہ تھی۔
جہانگیر کے سر پہ اس کی دیوانگی کا بھوت سوار تھا۔ اس
نے یہ بی کو اس بارے میں اپنے ذہن پہ زور دینا پڑا۔ میں
نے یہ اندازہ لگا لیا کہ وہ فائرنگ اندھا دھند نہیں کی
ہوئی تھی۔ بلکہ حملہ آور نے میرے پڑوس میں واقع سیما کے
فلیٹ کی کھڑکیوں اور دروازوں اور دیواروں کو اپنا نشانہ بنایا
ہوا تھا۔ اس کی کلاشنکوف کی بیرل سے نکلنے والی چمک کے
اجالے میں میں نے دیکھا کہ وہ دو مسلح آدمی تھے جو بھیڑیوں
کی طرح سڑک کے وسط میں آسیبی سایوں کی طرح
کھڑے تھے۔ وہ یقینی طور پہ رشی کے ہی آدمی تھے
کیونکہ انہوں نے سیما کے فلیٹ کو ٹارگٹ بنایا ہوا تھا جہاں
ایک مقدس سوغات چھپی ہوئی تھی۔

ان میں سے ایک وقفے وقفے سے سیما کے فلیٹ پہ
فائرنگ کی مشق کر کے اپنی دانست میں وہاں رہنے
والوں کو اپنی قوت سے خوف زدہ کرنے کی کوشش کر رہا تھا
دوسرا چوکنے انداز میں چاروں طرف نگرانی کر رہا تھا۔
جب بھی ذرا سا شبہ ہوتا اپنی کلاشنکوف سے ایک
ہلکا سا برسٹ چلا دیتا تھا۔

ہم سڑک سے تقریباً ڈیڑھ منزل کی بلندی پہ گری
نما ہوئے تھے۔ دشمن کے کم از کم دو آدمی واضح طور پہ ہماری
تک پہنچ چکے تھے اور خوش نصیبی سے وہ ہمارے نشانوں
کی زد میں بھی تھے۔

"اٹھو!" میں نے جہانگیر کا کالر پکڑ کر اسے گھسیٹا۔ سیما
شاید دہشت سے بے ہوش ہو چکی تھی اور جہانگیر کھلا
کے رہنے سے اپنا ادراک کھو کر غائب تخیل کی تلاش
مشغول نمبر آزمانے کی کوشش کر رہا تھا۔

"کیا بات ہے؟" اس کی جھلائی ہوئی غرّاہٹ بھی
دھیمی ہی تھی۔ اپنی خدمتِ خلق میں میری مداخلت اسے
ضرورت سے زیادہ ہی ناگوار محسوس ہوئی تھی۔
"یہ پکڑو!" میں نے بھرا ہوا پستول اس کے ہاتھ میں
تھماتے ہوئے غرّا کر کہا۔ "وہ نیچے سڑک پہ ہمارے دو دشمن
کھڑے ناچ رہے ہیں۔ میں ایک، دو، تین کہوں گا۔ تین کہتے
ہی ہمیں ان دونوں کو ایک ساتھ گولی مارنی ہے۔ ان میں سے
ایک بھی زندہ بچ گیا تو ہماری یہاں موجودگی کا راز فاش ہو جائے
گا۔ بچنے والا اپنے ساتھیوں کو ہماری طرف بھی متوجہ کر دے گا۔"
"پھر ایسا خطرہ کیوں مول لے رہے ہو؟" وہ پستول لیتے
ہوئے نیم دلی کے ساتھ بولا۔ "خاموشی کے ساتھ یہاں دبک
کر تماشا دیکھتے رہو۔ وہ دیواروں اور دروازوں پہ گولیاں
برباد کر کے خود ہی واپس چلے جائیں گے۔"
"تم احمق ہو!" میں نے جھلا کر کہا۔ "یہ مت بھولو کہ وہ ہمارے
دشمنوں کے آدمی ہیں اور ان کا مقابلہ کرنے والے ہمارے
نام نہاد دوست یا ہمدرد ہیں۔ اپنے ہمدردوں کا ساتھ نہ
دے کر ہم خود اپنی قبر تیار کر لیں گے۔ جو کہہ رہا ہوں پوری
توجہ اور دھیان سے اس پہ عمل کرنا ورنہ ابھی یہ چوکے تو وہ
چھلاووں کی طرح غائب ہو جائیں گے۔"
"چلو! پھر شروع کرو گنتی۔" اس نے ایک گہرا سانس
لے کر کہا۔
میرے پستول کی نال پر سائلنسر چڑھا ہوا تھا جب کہ
جہانگیر کے پستول پہ وہ آلہ موجود نہیں تھا۔ ہم دونوں نے
اپنے ہاتھ سیدھے کیے۔ میں نے گنتی شروع کی اور تین کا لفظ
ادا ہوتے ہی ایک دھماکے کے ساتھ دو گولیاں سڑک کے
وسط میں موجود احمقوں کے جسموں میں پیوست ہو گئیں۔
ان میں سے ایک کی چیخ بہت طویل اور اندوہناک
تھی جس میں موت کی دہشت رچی ہوئی تھی۔ گولی کھا کر وہ
چکرایا ہوا وہیں ڈھیر ہو گیا تھا لیکن دوسرا صرف زخمی ہوا
تھا کیونکہ میں نے اس کو چیخ مار کر ایک طرف بھاگتے ہوئے
دیکھا تھا۔ تاریکی میں اس کا ہیولا بری طرح لنگڑا رہا تھا۔ شاید
اس کی ٹانگ زخمی ہوئی تھی۔
وہ دونوں اپنی دانست میں بہت محفوظ تھے اس
لیے ہماری فائرنگ نے ان کے اوسان خطا کر دیے۔ شدید
زخمی ہونے والا تو شاید سڑک پہ سسک کر دم توڑ رہا
تھا لیکن زخمی ہونے والا بھی جوابی فائر کرنا بھول کر اپنی جان
بچانے کے لیے بھاگا تھا۔ اس سے قبل کہ وہ دو قدم کی دوری
زد سے باہر نکل جاتا میں نے پے در پے تین بے آواز فائر
کیے اور آخر کار وہ بھی ڈھیر ہو گیا۔ اس کی ایک ہی دلدوز

چیخ ابھری تھی پھر وہ خاموش ہوگیا۔ شاید کوئی گولی پشت سے اس کے دل میں اتر گئی تھی۔

ادھر میدان صاف ہوگیا تھا لیکن دوسری سمتوں میں ابھی تصادم جاری تھا۔ جہانگیر کو میرے اور مافیا کے معاہدے کے بارے میں کچھ علم نہیں تھا لیکن میں دل ہی دل میں مافیا والوں کی تنظیم اور پیش بینی کی داد دیے رہا تھا۔ کاسٹ نے فون پر پُراعتماد لہجے میں مجھے یقین دلایا تھا کہ اگر مجھ پر وقت آیا تو میں تنہا نہ ہوں گا اور وقت نے کاسٹ کے الفاظ کی صداقت ثابت کردی تھی۔ میری ان سے افہام و تفہیم ضرور ہوگئی تھی لیکن میں باقاعدہ ان کی صفوں میں شامل نہیں ہوا تھا۔ اس کے باوجود وہ یک طرفہ طور پر مجھے تحفظ فراہم کر رہے تھے جو بہت بڑی بات تھی۔

اس عمارت پر شی والوں کا دھاوا براہِ راست میرے لیے نہیں تھا بلکہ وہ سیما کی تحویل سے وہ سلور آئی نکال لے جانا چاہتے تھے جو اس کے شوہر ندیم کو ہیروئن کی کھیپ فرینکفرٹ پہنچانے کے لیے شناخت کے طور پر دی گئی تھی۔ سلور آئی کا راز بعد میں میرے علم میں آیا تھا لیکن اس سے پیشتر میں کاسٹ کو بتا چکا تھا کہ کوئی تیسری پارٹی براہِ راست میری بزنس میں دلچسپی لے رہی تھی۔ میں نے اسے ندیم کی خفیہ سرگرمیوں اور گرفتاری کے بارے میں بھی آگاہ کردیا تھا۔ اس لیے کاسٹ کے لیے یہ سمجھنا دشوار نہیں تھا کہ شی والے اگر یہاں اپنے مقصد میں کامیاب ہوگئے تو ان کا نقصان ہی نہیں بلکہ سیما بھی مگر مافیا کراچی میں شی کا راستہ کاٹنے کا فیصلہ کرچکی تھی۔ اس لیے شی والوں کو اس بلڈنگ میں گھسنے سے روک دیا گیا تھا۔

شی کے دو آدمیوں کو خاموشی سے مار گرانے کے بعد میں خود کو بہت آسودہ محسوس کر رہا تھا۔ اس طرح میں اس مقابلے میں محض خاموش تماشائی نہیں رہا تھا۔ بدلتی ہوئی مختلف سمتوں سے تیز فائرنگ کا تبادلہ زور و شور سے جاری تھا۔ سیما بالکونی میں بے ہوش پڑی ہوئی تھی۔ ہم دونوں اسے سہارا دے کر اندر لے آئے اور پھر جہانگیر نے کھڑکیوں پر پردے کھینچ کر ایک بیٹری لیمپ روشن کردیا تھا۔

گھپ تاریکی میں وہ روشنی بہت غنیمت تھی۔ سیما کی حالت کا جائزہ لینے کے لیے وہ روشنی بہت ضروری تھی۔ وہ عورت اپنے کردار کے اعتبار سے جیسی بھی رہی ہو لیکن اندر سے ایک ڈرپوک عورت ہی تھی۔ اس کا چہرہ خوف سے زرد پڑا ہوا تھا اور سینہ کسی لوہار کی دھونکنی کی طرح تیزی سے پھول پچک رہا تھا۔

"اسے صرف غشی کی شکایت نہیں، آرام کی ضرورت ہے۔"

میں نے جہانگیر کو انہماک سے سیما کا جائزہ لیتے دیکھ کر طنزیہ لہجے میں کہا۔ "عورتوں کے بارے میں تم شاید ایڈم کے اسی ایک اصول سے واقف ہو؟"

اس نے قہر بار نظروں سے مجھے گھورا۔ اس کے ہونٹوں پر جنبش بھی ہوئی لیکن وہ کچھ بول نہ سکا۔

اچانک فضا ایک ہولناک دھماکے سے لرز اٹھی۔ دھماکا اتنا شدید تھا کہ سیما بھی صوفے پر اچھل کر رہ گئی اور جہانگیر کی آنکھوں میں تشویش کے سائے گہرے ہوگئے۔

"معلوم ہوتا ہے کہ مقابلے کو فیصلہ کن بنانے کے لیے کسی نے دستی بموں کا استعمال شروع کردیا ہے۔" وہ بڑبڑاتی ہوئی آواز میں بولا۔ "پتا نہیں پولیس کہاں رہ گئی ہے!"

"میدان خالی ہونے کا انتظار کر رہی ہوگی۔ اس خونیں مقابلے میں کون اپنی جان داؤ پر لگا سکتا ہے؟"

"میں پولیس کی بات کر رہا ہوں۔ جسے تنخواہ ہی امن و امان قائم رکھنے کے لیے دی جاتی ہے۔" میرے تبصرے پر وہ دانت پیستے ہوئے بولا۔ "اگر وہ اس وقت سوئے رہے تو پھر کب کام آئیں گے؟"

"ٹھنڈے دل سے سوچو۔ پولیس والے فولادی یا بلٹ پروف یا سپرمین نہیں ہوتے، ہمارے تمہارے جیسے آدمی ہوتے ہیں۔ انہیں بھی جان پیاری ہوتی ہے۔ کلاشنکوف اور راکٹ کے سامنے وہ بے چارے اپنی بندوقوں سے کسی کا کیا بگاڑ سکیں گے...؟"

"مجھے بلاوجہ مت الجھاؤ۔" وہ مجھے خونخوار نظروں سے گھورتے ہوئے بولا۔ "بندوقوں کا زمانہ بدل گیا۔ اب پولیس والوں کو بھی خودکار اسلحہ، تیز رفتار گاڑیاں اور دوسری اضافی سہولتیں مل گئی ہیں۔ تم دیکھنا کہ آج رات یہاں کم از کم دس پندرہ آدمی مارے جائیں گے اور کوئی ان کا پرسانِ حال نہ ہوگا!"

"آخر پولیس والے اپنی جان کا خطرہ کیوں مول لیں؟ زخمی ہونے پر دو سو روپے اور مرنے پر پانچ ہزار روپے کا انعام اور تعریفی سند ان کے پسماندگان کے کس کام آسکے گی۔ اس سے کہیں زیادہ رقم تو ہر سپاہی ان لوگوں سے حاصل کرسکتا ہے جو اس تصادم کے خاتمے پر تفتیش کی بنیاد پر حراست میں لیے جائیں گے۔ میرے زیرِ حراست قیدی اچھی ساکھ کے باوجود بڑی خوشی سے اتنی رقم ادا کرنے پر آمادہ ہو جاتے ہیں۔"

"تم جیسے لوگوں نے اس ملک کا بیڑا غرق کیا ہوا ہے۔" وہ جھلا کر بولا۔ "ہر چیز کو پیسے کے ترازو میں تولتے ہو۔ انسانی خون کا احترام، فرائضِ منصبی کی ادائیگی کا احساس، معاشرے سے محبت اور ضمیر کی کوئی اہمیت ہی نہیں رہ گئی ہے؟"

بات ہے کہ وہ لوگ اپنے حصار میں میری موجودگی سے بے خبر ہیں جبکہ میں ان کے دو آدمیوں کو موت کی نیند سلا چکا ہوں۔"

"تمھارے پاس کچھ اسلحہ موجود ہے؟" تحیر آمیز اور تائید طلب لہجے میں سوال کیا گیا۔

"کم از کم اپنا دفاع کر سکتا ہوں۔" میں نے سرسری لہجے میں کہا۔

"بس مجھے یہی فکر تھی اور اس وقت فون کرنے کی وجہ بھی یہی تھی۔ ان لوگوں نے سارا دباؤ بلڈنگ کے داخلی راستے پر ڈالا ہوا ہے۔ میرے آدمیوں کا میگزین تیزی سے ختم ہو رہا ہے مگر وہ مزاحمت کر رہے ہیں۔ میں نے میگزین روانہ کر دیا ہے لیکن انھیں کمک ملنے میں ذرا بھی تاخیر ہوئی تو حملہ آوروں کو تمھاری بلڈنگ میں گھسنے کا موقع مل جائے گا۔ اس کا امکان بہت کم ہے لیکن پھر بھی تمھیں متوقع خطرے سے آگاہ کرنا ضروری تھا۔" وہ جلدی جلدی بولتا چلا گیا۔

"اور اتنی اہم بات بتانے میں تم نے اتنی دیر لگا دی؟" میں نے تعجب سے کہا۔

"دوسری باتیں بھی اسی قدر اہم تھیں۔ تمھیں گھبرانے کی ضرورت نہیں۔ وقتی طور پر وہ دباؤ ڈال کر اندر گھسنے میں کامیاب ہو بھی گئے تو زندہ واپس نہ لوٹ سکیں گے۔ اس بار میں نے میگزین کے ساتھ آنسو گیس اور دھوئیں کے دستی بم بھی بھیجے ہیں۔ میرے آدمی ان کے چھکے چھڑا دیں گے۔"

"تم فکر نہ کرو، میں موت کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر اپنی زندگی کے لیے لڑنے کا عادی ہوں۔ حملہ آور کامیاب نہ بھی ہوئے تو میں اپنا دفاع کر لوں گا۔ ویسے ہمدردی اور اطلاع دینے کا شکریہ۔"

دوسری طرف سے کوئی جواب دیے بغیر سلسلہ منقطع کر دیا گیا۔

اس فون کال پر جہانگیر تجسس کا شکار ہو گیا اور میں نے اسے اصل معاملے سے آگاہ کیے بغیر صرف اتنا بتایا کہ میں نے اپنی معاونت کے لیے کرائے کے کچھ محافظوں کا بندوبست کیا ہوا تھا۔ ان ہی کے نگران نے فون کر کے میری خیریت دریافت کی تھی کیونکہ وہ نیچے ہونے والی بے لگام فائرنگ سے میرے بارے میں تشویش میں مبتلا ہو گیا تھا۔

"لیکن اس کا سیما اور سلوا آئی سے کیا تعلق پیدا ہو گیا؟" جہانگیر نے اشتباہ آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"محافظوں کو جب تک متوقع خطرات کے پورے پس منظر سے واقفیت نہ ہو، وہ اپنا کام پوری تن دہی سے سرانجام نہیں دے سکتے۔ میری بات سن کر ابھی اس نے بتایا ہے کہ

لڑنے والوں میں سے ایک حریف کا پلہ بھاری ہو [illegible]

اس دوران میں میرے کان فائرنگ کی [illegible] ہے اور میں نے محسوس کیا کہ کسی ایک جانب سے [illegible] شدومد کے ساتھ گولیاں چلائی جا رہی تھیں [illegible] کا تسلسل ٹوٹ چکا تھا۔ وہ لوگ اپنے حریفوں کو [illegible] کا احساس دلانے کے لیے وقفے وقفے سے فائرنگ [illegible] رہے تھے۔

"یہ تو سیدھی سی بات ہے کہ رشتی والے نے سیما کے [illegible] میں گھس کر سلوا آئی حاصل کرنے پر تلے ہوئے ہیں [illegible] بات سمجھ میں نہیں آ رہی کہ ان کا راستہ روکنے والے کون [illegible]" جہانگیر بولا۔

"یہ واقعی سوچنے والی بات ہے۔" میں نے [illegible] کہا۔ "دیکھا جائے تو وہ لوگ ہمارے ہمدرد بھی ہو سکتے ہیں لیکن ان مسائل پر بعد میں غور کیا جا سکتا ہے۔ فی الحال یہ خطرہ سر پر منڈلاتا ہوا نظر آ رہا ہے۔ اگر حملہ آور اس [illegible] میں داخل ہونے میں کامیاب ہو گئے تو وہ جھاڑ [illegible] کسی فلیٹ کو نہیں بخشیں گے۔"

"پھر کیا کیا جائے؟ اس وقت تو سیما بھی بے ہوش ہے اور سب سے بڑا خطرہ تو اسی کو لاحق ہے۔"

"اس وقت فلیٹ سے باہر قدم نکالنا موت کے منہ میں جانے کے برابر ہوگا۔ میری رائے ہے کہ ہم [illegible] مسہری کے نیچے چھپ جانا چاہیے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ [illegible] اندھیرے میں اس طرف توجہ نہ دیں۔"

"لیکن سیما کا کیا ہوگا؟" اس کے دل و دماغ پر [illegible]

"اسے بھی اٹھا کر مسہری کے نیچے لے جائیں گے [illegible] میں آ گئی تو اسے خاموش رکھنا تمھاری ذمے داری ہوگی [illegible] ویسے بھی مصنوعی تنفس کے ماہر اعظم ہو۔" میں نے [illegible] بریف کیس بند کر کے صوفے کے نیچے ڈالتے ہوئے [illegible]

وہ جھینپ کر خاموش ہو گیا۔ پھر ہم دونوں نے بے ہوش [illegible] کو خواب گاہ میں لے جا کر مسہری کے نیچے دھکیل دیا۔ [illegible] علاوہ ہم گن بھی ساتھ لی اور بیٹری لیمپ گل کر کے خود بھی [illegible] تک مسہری کے نیچے رینگ گئے۔ اس آخری اقدام میں [illegible] نے عجلت سے کام لیا تھا کہ اسے سیما کے قریب جگہ مل سکے لیکن میں سب کچھ سمجھنے کے باوجود انجان [illegible]

"یہ تھا اسے کرائے کے محافظ کہاں سے پیدا ہو گئے [illegible]" مسہری کے نیچے گرد آلود قالین پر گھٹن میں کچھ دیر خاموشی [illegible] بعد جہانگیر کی زبان میں خارش شروع ہو گئی۔

"اس شہر میں پیسہ خرچ کر کے کرائے کے قاتل [illegible]

... سکتے ہیں۔ پھر تمہارا لفظوں کا حصول تو بہت آسان
... نہیں بتا چکا ہوں کہ وہ لوگ اس مقابلے میں شریک
... خاموش تماشائی بنے گا۔"
... تو نہیں ہو! اسلحے کی بات کرنے کے لیے کل
... پاس آنے والا تھا۔" اس نے از خود ہی ایک
... مجھے یاد دلا دی۔ مجھے یاد آگیا کہ پچھلی رات
... موجودگی میں کامیٹ کا فون آیا تھا۔ اس وقت
... سمجھنے میں محو تھا اور کامیٹ مجھ سے ملنے کے لیے
... اس لیے میں نے جہانگیر کو یہ ظاہر کرکے ٹال
... اسلحے کے سودے کے لیے کوئی ملاقاتی
... آنے والا تھا اس لیے اس کی موجودگی مناسب
... نہیں تھی۔

"اوہ تو میں تمہیں پہلے بھی بتا چکا تھا۔" میں نے انجانے
... کرتے ہوئے حیرت سے کہا۔ "دیکھو...
... معاملے طے ہونا ہو، لیکن اسی سے ملتا ہے۔ دوسروں
... طور پر ملنا پسند نہیں کرتا۔ اسلحے کی سوداگری
... مہارت پر بھروسے کام کرتا ہے۔ فی الحال میں نے
... پر لگا لیا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ بعد میں دلالی کو
... لگانے کا سودا بھی اسی سے کر لوں۔"
"کام کا آدمی مل گیا ہے تو اس سے بہتر کوئی صورت
... وہ سنجیدگی کے ساتھ بولا۔ "ٹھیکیداری اس دور
... کو بہت آسان بنا دیتی ہے۔ تمہیں معلوم ہو گا ہے
... خرچ کرکے کیا نتائج حاصل کر سکتے ہیں۔ آج
... بھی اسی راستے پر چل پڑا ہے۔ ورنہ دیکھو
... ہوتے ہیں۔ بیسیوں سرکاری محکموں کو
... پڑتی ہے۔ پھر کبھی اوور اسٹیج کا چکر نکل آتا ہے
... سیکیورٹی دینا پڑتی ہے۔ تو میں بن جاتے تو کھایا
... ہے۔ ہر شخص حرام خوری پر تل جاتا ہے اور
... تنخواہ لینے کی فکر میں رہتا ہے۔ میں فیکٹری میں
... کرتا ہوں۔ یہ لوگ اپنے ہی معاوضے پر ڈٹے ہوئے لگتا
... ہیں جب چاہتا ہوں فیکٹری چلاتا ہوں۔ کام
... ان کو چھٹیوں کے لیے گھر بٹھا دیتا ہوں جس
... ایک پیسہ نہیں دینا پڑتا۔ میری مانو تو کراچی میں
... اور مشہور تاجروں کو اور مجرموں کو کام سے
... اسی طرح غزالہ کو بھی اٹھوا سکتے ہو۔"
"... ہے جہانگیر!" میں نے غصیلے لہجے
... فیکٹری کے کسی بچے کا نام نہیں ہے
... یا اغوا کرا لوں۔ میں نے زبردستی اس

پر قابض ہونا چاہا تو وہ نفرت اور حقارت سے میرے منہ
پر تھوک دے گی۔ اپنی ٹھیکیداری اور منافع خوری کا اپنی فیکٹری
تک محدود رکھو۔ اسے میری ذات تک وسعت دینے کی
کوشش نہ کرو۔ میں اچھی طرح جانتا ہوں کہ کون سا کام کب اور
کیسے کیا جا سکتا ہے۔"
وہ خاموش ہو گیا اور اس کے ساتھ ہی میں نے محسوس کیا کہ
فضا پر بوجھل سا سکوت طاری ہو چلا تھا۔ فائرنگ کی گھن
گرج دم توڑ چکی تھی۔ تھوڑے تھوڑے وقفے سے اس طرح
اکا دکا فائر ہو رہے تھے جیسے اپنے مورچوں میں قریب المرگ
پڑے ہوئے سپاہی کسی امدادی پارٹی کی توجہ اپنی طرف مبذول
کرانے کے لیے تھکے تھکے انداز میں بے مقصد فائر کر رہے ہوں۔
میرے لیے وہ تبدیلی بہت خوف ناک تھی۔ اس کا مطلب تھا
کہ مافیا والوں کو کمک ملنے سے پہلے ان کا میگزین ختم ہو گیا تھا
اور شین والے کسی بھی لمحے دندناتے ہوئے بلڈنگ میں داخل
ہو سکتے تھے۔
وہ لمحہ میری توقع سے کہیں زیادہ تیزی سے آگیا۔
بلڈنگ کے زینوں میں پے در پے کئی فائروں کی گونج
ابھری جس سے فلیٹ کے در و دیوار تک جھنجھنا اٹھے۔ ایک
دہشت زدہ مردانہ چیخ سنائی دی۔ شاید کسی کونے کھانچے
میں دبکے ہوئے چوکیدار کو گھسیٹ کر زخمی یا بے ہوش کر دیا
گیا تھا۔ اور پھر زینے متعدد وزنی جوتوں کی وحشیانہ دھمک
سے لرزنے لگے۔
"وہ آگئے!" جہانگیر کے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی آواز
برآمد ہوئی۔ "خطرہ دیکھتے ہی میں بے دریغ گولی چلا دوں گا!"
"میری مرضی کے بغیر دم بھی نہ ہلانا!" میں نے سرد اور
سخت لہجے میں کہا۔ "میں تم سے آگے ہوں۔ خطرہ ہوا تو پہلے
مجھے نظر آئے گا۔ اس وقت کی ذرا سی لغزش بھی موت کے
جہنم میں دھکیل دے گی۔ اور..."
میری بات ادھوری رہ گئی کیونکہ آنے والے آخرکار
میرے فلیٹ پر بھی آپہنچے تھے۔ انھوں نے ڈور بیل کے لیے
بجلی کی سپلائی پہلے ہی منقطع کر دی تھی۔ لہٰذا دھمکی آمیز غراہٹوں
کے ساتھ وحشیانہ انداز میں دروازہ پیٹا جا رہا تھا۔
"وہ اندر آنا چاہ رہے ہیں!" جہانگیر خوف زدہ آواز میں
منمنایا۔ "مسہری کے نیچے تو ہم کچھ بھی نہ کر سکیں گے۔"
"سانس روکے پڑے رہو!" میں نے اسے ڈانٹ
دیا۔ حقیقت یہ ہے کہ اس صورتِ حال سے میں خود بھی نروس
ہو گیا تھا۔ مجھے شین والوں کا اندازہ ضرور تھا لیکن یہ امید نہیں
تھی کہ وہ اتنی آسانی کے ساتھ میرے دروازے پر پہنچیں گے۔

سنیں گے۔ باہر راہداری میں عجیب ملا جلا شور گونج رہا تھا۔ میرے فلیٹ کے ساتھ ہی سیما کا دروازہ بھی پیٹا جا رہا تھا۔ پھر شاید کسی نے قفل پر فائر کیا۔ ایک زوردار دھماکا گونجا جیسے کئی آدمیوں نے اپنے شانے ملا کر دروازے پر ضرب لگائی ہو۔ اس کے ساتھ تیز چرچراہٹ کے ساتھ وزنی چوبی پٹ اندر گرنے کا دھماکا سنائی دیا جو یقیناً میرے فلیٹ کا نہیں تھا۔ غالباً وہ لوگ سیما کے فلیٹ کا دروازہ توڑ کر اندر گھسنے میں کامیاب ہو گئے تھے۔

وقت کو پَر لگ گئے تھے اس تمام کارروائی میں یقیناً چند منٹ صرف ہوئے ہوں گے لیکن مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ سب پلک جھپکتے میں ہو گیا ہو۔ اوپری منزلوں سے بھی چیخ و پکار اور دھما چوکڑی کی آوازیں آ رہی تھیں۔ شاید ان لوگوں نے ایک ہی وقت میں اس بلڈنگ کے آٹھوں فلیٹوں میں گھسنے کا منصوبہ بنایا تھا۔

چند لمحے ہی گزرے ہوں گے کہ ہمارے دروازے کے قفل پر بے خوفی سے فائر کیا گیا اور اندر جلتے ہوئے بارود کی بو پھیل گئی اور پھر دروازہ کھڑکھڑا کر پُرشور آوازوں کے ساتھ اندر آ گرا۔

میرا حیوانی احساس پوری طرح بیدار ہو چکا تھا۔ آنے والوں کے قدموں کی ہلکی سی دھمک سے میں نے اندازہ لگایا کہ وہ تعداد میں دو تھے۔ اندر گھس کر وہ براہِ راست اسی خواب گاہ میں آئے تھے جہاں ہم چھپے ہوئے تھے۔

"یہ فلیٹ تو خالی محسوس ہوتا ہے۔" ایک کھردری اور متوحش آواز سنائی دی۔ لمحہ بھر کے لیے میرے دل میں لالچ آیا کہ برابری کی ٹکر تھی، وہ دو تھے اور ہم بھی دو ہی تھے۔ ان پر ہاتھ ڈالنے کی کوشش کی جا سکتی تھی لیکن میں نے فوراً ہی اپنا وہ خیال ترک کر دیا۔ فلیٹ میں وہ دو ہی تھے لیکن عمارت ان کے ساتھیوں سے بھری ہوئی تھی۔ تصادم کا ذرا بھی اشارہ ملتے ہی وہ سب اپنے ساتھیوں کی مدد کے لیے آ سکتے تھے۔

ان کے پاس ٹارچیں موجود تھیں جن کی روشن کرنیں کمروں میں چکراتی پھر رہی تھیں۔

"الماریاں توڑ دو اور سوٹ کیسوں کے ڈھکنے اکھاڑ دو۔" دوسری آواز نسبتاً پرسکون تھی۔ "اور جو قیمتی چیز نظر آئے وہ ایک کپڑے میں باندھ لو۔ گرین سگنل کسی بھی وقت مل سکتا ہے۔ تم یہ کمرا سنبھالو میں دوسرے کمرے دیکھتا ہوں۔"

اس خواب گاہ میں فوراً ہی بے رحمانہ توڑ پھوڑ کا آغاز ہو گیا۔ اس وقت پوری بلڈنگ میں عورتوں، بچوں اور مردوں کی آہ و بکا سے ایسا گمبھیر سماں بندھ گیا تھا جیسے [illegible] اچانک بھیڑیوں کے درندوں کا کوئی غول اس بلڈنگ میں گھس آیا ہو۔ اس خواب گاہ کے ساتھ ہی دوسرے کمروں سے توڑ پھوڑ کی آوازیں آ رہی تھیں جن کا بظاہر کوئی مقصد سمجھ میں نہیں آ رہا تھا۔ مجھے پوری امید تھی کہ وہ لوگ بستی کی [illegible] عمارت میں داخل ہوئے تھے اتنی آسانی کے ساتھ واپس لوٹ سکیں گے کیونکہ اس وقت تک مافیا والوں کو شورش اور گولہ بارود کی کمک مل چکی ہوگی اور وہ بھرپور ہتھیاروں کے ساتھ بستی والوں کے استقبال کے لیے تیار ہوں گے۔

پھر اچانک اسی منزل پر کہیں سے سب مشین گن کا ہلکا سا برسٹ مار دیا گیا۔ جس کا شور سنتے ہی ہماری خواب گاہ میں موجود شخص دوڑتا ہوا باہر نکل گیا۔

شاید اس پوری مہم کی سربراہی وہ شخص کر رہا تھا جس نے سیما کے فلیٹ پر حملہ کیا تھا۔ ان لوگوں نے [illegible] آتے ہی سب مشین گن کا برسٹ مار کر اپنے تمام ساتھیوں کو مشن مکمل ہونے کا سگنل دیا اور دوسرے فلیٹوں میں موجود [illegible] مالِ غنیمت سمیت فوراً ہی فرار ہو گئے۔

ہماری خواب گاہ میں آنے والوں کی گفتگو سے اندازہ ہو گیا تھا کہ وہ فلیٹ میں توڑ پھوڑ کر کے کچھ قیمتی چیزیں لے جانا چاہتے تھے تاکہ اس پوری واردات میں سیما کے فلیٹ کو کوئی خصوصی اہمیت حاصل نہ ہو سکے۔ پولیس کی تفتیش کے دوران وہ ایسے حالات پیدا کر دینے کے خواہاں نظر آتے تھے جن کی بنا پر پولیس اور دوسرے تفتیشی ادارے اسے اجتماعی ڈکیتی کی ایک منظم اور بڑی واردات تصور کر کے بھول بھلیوں میں الجھ جائیں۔

وہ سب دندناتے ہوئے زینوں سے تقریباً ایک ساتھ ہی اترے تھے۔ تبھی سیڑھی کے نیچے [illegible] جیالوں کی ہولناک چاند ماری کا منظر تھا [illegible] گولی بھی چل گئی۔ فضا میں ماتم اور لٹے ہوؤں کی دہائیاں گونج رہی تھیں جو لٹنے والوں کے دلوں کو چیرے ڈال رہی تھیں۔

"ابھی ٹھہر جاؤ۔ ہو سکتا ہے کہ آس پاس کوئی موجود ہو۔" جہانگیر نے مجھے سیڑھی کے نیچے سے سرکتے ہوئے دیکھ کر میرا بازو تھام کر سرگوشیانہ لہجے میں کہا۔

"دیر ہو گئی جہانگیر صاحب! اب میدان صاف ہے۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا اور دل میں سوچا [illegible] کی ساری لُوٹ اور [illegible] دھری کی دھری رہ گئی [illegible]

ایک کر بھی بستی والوں کو ان کے جبر و ظلم سے باز نہ رکھ سکا۔ دونوں طرف سے ہونے والے جانی نقصان کے سوا تصادم سے ہی اس معرکے میں فتح اور شکست کے بارے میں کوئی نتیجہ قائم کیا جا سکتی تھی۔

ہم دونوں نے باہر نکل کر فلیٹ کا جائزہ لیا تو جہانگیر بھونچکا رہ گیا۔ پورے فلیٹ کی حالت چند منٹ میں تباہ ہو کر رہ گئی تھی جیسے وہاں بم دھماکوں کے درمیان کئی مست سانڈ لڑتے رہے ہوں۔ الماریوں کے پٹ کھلے ہوئے تھے یا قبضوں سے اکھاڑ دیے گئے تھے۔ سارا سامان قالین، صوفوں اور بستروں پر یوں بکھرا ہوا تھا جیسے جلدی میں تلاشی لی گئی ہے لیکن ڈرائنگ روم میں صوفے کے پیچھے رکھا ہوا جہانگیر کا بریف کیس جوں کا توں موجود تھا جس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ آنے والوں نے تلاشی کے سلسلے میں سنجیدگی یا محنت سے کام نہیں لیا تھا۔ بلکہ ساری توجہ تلاشی کا سامان پیدا کرنے میں مرکوز کر دی تھی جس میں وہ بڑی حد تک کامیاب رہے تھے۔

"یہ تو کچھ معلوم ہوتا ہے جیسے حملہ آوروں نے ہر چیز کو تہس نہس کر دیا ہے!" جہانگیر غصے اور بے بسی کے عالم میں بولا۔

میں نے اس کی تصحیح کی ضرورت نہیں سمجھی۔ "آؤ ذرا بالائی فلیٹ بھی دیکھیں۔"

"پہلے اسے مسہری کے نیچے سے تو نکال لو وہ ابھی تک بے ہوش پڑی ہوئی ہے۔" وہ چونک کر بولا۔

"فی الحال وہ وہیں محفوظ ہے۔ جب تک ہم اکھڑے ہوئے قبضوں پر جھولتے ہوئے دروازے کو بند کرنے کا بندوبست نہ کر لیں۔ اس نامحرم عورت کا یہاں سے نکلنا خطرناک ہوگا۔"

"تم مذاق کر رہے ہو!" وہ دہشت زدہ آواز میں بولا۔ "ایک اعصاب شکن گھڑیاں گزار کر بھی تمہیں مذاق کرنے کی ہمت باقی ہے؟ مجھے نہیں معلوم تھا کہ تم اتنے سنگدل ہو گئے ہو۔"

میں نے بیٹری لیمپ روشن کر کے اسے تھما دیا۔ "تم یہیں ... کر کے دروازہ کھڑا کرنے کی کوشش کرتا ہوں تم اوپر کی منزلوں کا جائزہ لے آؤ۔ ان لوگوں کے تجربات کی روشنی میں ہمیں پولیس کے آنے سے پہلے ہی کوئی کہانی تیار کرنی ہے تاکہ ہمارا بیان دوسروں سے مختلف نہ ہو۔"

وہ مجھے گھورتا ہوا خاموشی کے ساتھ چلا گیا اور میں باہر رہ گیا۔ جہانگیر کے سامنے میں نے خود کو بے خوف ظاہر کرنے کی کامیاب کوشش کی تھی لیکن حقیقت یہ تھی کہ گزرے ہوئے خوں آشام لمحات نے میرے اعصاب کو ہلا کر رکھ دیا تھا۔ اس چھوٹی سی جھڑپ نے یہ ثابت کر دیا تھا کہ دشمن کے مقابلے میں یقیناً ایک بیساکھی کی کمزوری پر داؤ لگانے جا رہا تھا جو کسی بھی اہم مرحلے پر مجھے تاریک پگڈنڈی پر گرا کر خود اپنے قدموں سے روند سکتی تھی۔

میں نے جہانگیر کے بریف کیس سے اسکاچ کی بوتل نکالی اور ڈھکن کھول کر بوتل سے ہی دو لمبے لمبے گھونٹ معدے میں اتار لیے۔ دماغ سے معدے تک آگ کی سی ایک لکیر اتر گئی لیکن میری کھوپڑی کچھ چمک اٹھی۔

اس فلیٹ کا دروازہ بالکل ہی نہیں اکھڑا تھا بلکہ آخری قبضے کے سہارے چوکھٹ سے جھول رہا تھا۔ اسے چوکھٹ میں کھڑا کرتے ہوئے میری ذہنی رو ایک مرتبہ پھر کامٹے کی طرف بھٹک گئی جس نے بڑے وثوق کے ساتھ اپنے میگزین اور دستی گولہ بارود دینے کا وعدہ کیا تھا اور اسے پورا کرنے میں بری طرح ناکام رہا تھا۔ اگر خطرہ بھانپ کر میں نے مسہری کے نیچے پناہ لینے کا فیصلہ نہ کیا ہوتا تو ہمارا انجام کچھ زیادہ قابل رشک نہ ہوتا۔

میرے نقطہ نظر سے وہ تصادم بالکل بے سود رہا تھا۔ ہاتھی کو گرانے کی کوششوں میں چیونٹی بد حال ہو گئی تھی اور ہاتھی مستانہ وار اپنی راہ پر چلتا رہا تھا۔ یہ بات تجزیے کی تھی کہ اس ٹکراؤ میں دونوں طرف کے آدمی ہلاک اور زخمی ہوئے تھے جو لامحالہ پولیس کے ہاتھ لگتے اور یوں شہر میں دو حریف گروہوں کی موجودگی کا راز زیر زمین دنیا سے نکل کر قانون کے محافظوں کی کتابوں میں درج ہو جاتا جو دشمن کے لیے سود مند ہوتا اور نہ مافیا کے لیے۔

کامٹے نے مافیا کی جانب سے اس رات جس ناقص کارکردگی کا مظاہرہ کیا تھا اس کی بنا پر میں یہ سوچنے میں حق بجانب تھا کہ اس تصادم کے بعد شاید مافیا کا ایک گروہ کے طور پر وجود ہی باقی نہ رہے۔

دروازہ چوکھٹ میں پھنس گیا۔ تالا فائر کر کے تباہ کر دیا گیا تھا اس لیے میں نے ڈریپ کا بولٹ لگا کر دروازہ اسی جگہ اٹکا دیا۔ اور فرش پر بکھرے ہوئے وہ پیچ اکٹھے کرنے لگا جو اوپر کے اکھڑے ہوئے قبضوں سے نکلے تھے اندھیرے میں ٹٹولنے کا کام خاصا مشکل تھا اس لیے میں نے دیا سلائی روشن کر لی۔

اسی وقت دروازے پر آہستہ سے دستک ہوئی۔

مجھے حیرت ہوئی کہ جہانگیر اوپر کی تین منزلوں کے چھ فلیٹوں کا جائزہ لے کر اتنی جلدی کیسے واپس آ گیا مگر میں نے دروازہ کھولا تو راہداری کے گھپ اندھیرے میں بیٹری لیمپ کے

بغیر ایک تاریک انسانی ہیولے کو اپنے مقابل دیکھ کر چونک پڑا تھا۔

میرے اعصاب تن گئے تھے اور میں اچھل کر نووارد کا گلا دبوچنے کے لیے تیار ہو گیا تھا کہ وہ میرے تیور بھانپ کر ایک دم بول پڑا۔ "مجھ پہ حملہ نہ کرنا میں سلطان شاہ ہوں۔"

میرے پھیپھڑوں سے بے اختیار ایک گہرا سانس آزاد ہو گیا اور میں نے اس کا ہاتھ تھام کر اسے اندر گھسیٹ لیا۔ اس کوشش میں اکھڑا ہوا پٹ میری گرفت سے آزاد ہو کر چھوٹی آواز کے ساتھ دوبارہ گر گیا۔

"یہ... یہ سب کیا ہے؟ کیا ہو رہا ہے؟" سلطان شاہ دبی دبی تشویش زدہ آواز میں بولا۔ "میں پچھلے آدھے گھنٹے سے اس علاقے میں چھپا ہوا تمہارے پاس آنے کا منتظر تھا لیکن اس بلڈنگ کے گرد تو باقاعدہ محاذ کھلے ہوئے تھے اور مورچہ بند فائرنگ ہو رہی تھی۔"

"لمبی کہانی ہے۔ یہ بتاؤ کہ تم اس وقت کیسے آ گئے؟" میں نے اندھیرے میں اندازے کی بنا پر ڈرائنگ روم کی طرف اس کی رہنمائی کرتے ہوئے سوال کیا۔

"میں تم سے ملنے اور یہ بتلانے کے لیے آیا تھا کہ آج سے میں نے جاذ فارماسیوٹیکل میں ڈیوٹی دینا شروع کر دی ہے لیکن تم مجھے اپنے بارے میں بتاؤ۔ یہاں تو ہر طرف تباہی کے آثار نظر آ رہے ہیں۔"

میں نے اختصار کے ساتھ اسے سارے واقعات سے آگاہ کرتے ہوئے کہا۔ "جہانگیر اوپر والے فلیٹوں کا جائزہ لے کر واپس آنے والا ہے۔ اس کے سامنے بھول کر بھی مافیا کا نام مت لینا۔ اسے بس اتنا ہی معلوم ہے کہ سیما کی تحویل سے سلورا کی رکول نکل جانے کے نتیجے میں پتی والوں کا کسی نامعلوم فریق سے تصادم ہو گیا ہے۔"

"اور وہ سیما کہاں ہے؟ اسے تو شاید وہ اٹھا لے گئے ہوں گے؟" اس نے سوال کیا۔

"وہ اپنا فلیٹ خالی چھوڑ کر میرے پاس آ گئی تھی اور اب خوابگاہ میں مسہری کے نیچے بے ہوش پڑی ہوئی ہے۔ وہ نہ ملتی تو یقیناً ماری جاتی۔ تمہیں معلوم ہے کہ سلورا کی کے معاملے میں وہ لوگ کتنے حساس ہیں۔"

پھر جہانگیر بھی واپس لوٹ آیا۔ سلطان شاہ کو میرے پاس دیکھ کر اسے حیرت ہوئی لیکن یہ اطمینان بھی ہوا کہ ہماری نفری میں ایک کا اضافہ ہو چکا تھا۔

اس نے بتایا کہ آنے والوں کے چہروں پہ نقاب چڑھے ہوئے تھے اور انھوں نے اوپر کے فلیٹوں میں اسلحے کے زور پہ تمام لوٹ مار کی تھی۔ عجلت کی وجہ سے انھوں نے مکینوں کے ساتھ تشدد بھی کیا تھا۔ نقدی، زیورات اور دوسری قیمتی اشیا جو ہاتھ لگیں، اٹھا لے گئے تھے۔ تو گویا تاثر یہی تھا کہ کچھ ڈاکوؤں نے مل کر اس بلڈنگ میں ڈکیتی کی کوشش کی تھی۔ فائرنگ کی وجہ سے باہر کے لوگوں میں بھی دہشت پھیلی ہوئی تھی کہ یہاں صاف ہونے کے باوجود کسی نے اس بلڈنگ میں داخل ہونے کی کوشش نہیں کی تھی اور اوپر والے بعض مکینوں نے پولیس کو ڈکیتی کی اس واردات سے مطلع کر دیا تھا لیکن پوری یقین دہانیوں کے باوجود اس وقت تک پولیس علاقے میں نہیں پہنچی تھی۔

"پولیس لامحالہ ہم سے بھی بیان لے گی۔" جہانگیر نے کہا۔ "ہماری کہانی کیا ہونی چاہیے؟"

"ہمیں کچھ پتا نہیں۔ ہم تو سلطان شاہ کے ساتھ ابھی فیکٹری سے واپس لوٹے تو باہر فائرنگ ہو رہی تھی۔ فائرنگ ختم ہوتے پہ ہم اوپر آئے تو دروازہ ٹوٹا ہوا تھا اور اندر سارا سامان بکھرا ہوا ملا۔ رقم، الماری یا میز اور کئی قیمتی اشیا غائب ملیں۔"

"اور سیما کا کیا ہوگا؟" جہانگیر اسے ایک لمحے کے لیے بھی بھولنے کو تیار نہیں تھا۔

"اسے پولیس والوں کے سامنے لانے کی ضرورت نہیں ہے۔ ابھی وہ ہوش میں آ بھی گئی تو خوفزدہ ہو گی۔ کل کسی وقت وہ پولیس سے رابطہ قائم کر کے بتائے گی کہ اس نے رات اپنی کسی سہیلی کے ساتھ گزاری تھی۔ صبح واپس لوٹی تو گھر کا نقشہ ہی بدلا ہوا تھا۔ سلورا کی یا پی ڈی کی فون کال کا ذکر درمیان میں لانا خطرناک ہو سکتا ہے۔"

ان تمام جزئیات پہ باہمی تبادلۂ خیال کے بعد جہانگیر سیما کو مسہری کے نیچے سے نکال کر ہوش میں لانے کے لیے چلا گیا اور میں بیٹری لیمپ کی روشنی میں سلطان شاہ کے ساتھ دروازہ درست کرنے میں مصروف ہو گیا۔

تھوڑی دیر بعد فضا میں پولیس کی گاڑیوں کے سائرنوں کی آواز سنائی دی۔ نیچے موجود بے چین اور خوفزدہ تماشائیوں نے غالباً پولیس کے خلاف نعرے بازی شروع کر دی تھی کیونکہ ہر طرف سے ملا جلا شور سنائی دے رہا تھا۔ سائرنوں کا شور یکلخت موقوف ہو گیا۔ میں نے بالکونی میں جا کر جائزہ لیا تو نیچے بے چینی کے آثار نظر آ رہے تھے۔ اندھیرے میں لوگ جگہ جگہ ٹولیاں بنائے کھڑے تھے۔ کچھ دور تین پولیس گاڑیاں ایک بڑے ہجوم کے نرغے میں گھری ہوئی تھیں۔ شاید لوگ پولیس کی تاخیر پر احتجاج کر رہے تھے اور غنیمت یہ تھا کہ پولیس

والوں نے صورتِ حال کی نزاکت کو بھانپ کر کسی تادیبی کارروائی کے بجائے صبر و تحمل کا رویہ اپنایا ہوا تھا۔ ورنہ صورتِ حال افسوس ناک رخ بھی اختیار کر سکتی تھی۔

اندھیرے کی وجہ سے انھوں نے اپنی گاڑیوں کے ہیڈ لیمپس روشن ہی رکھے تھے۔ میں نے اضطراری طور پر اس سمت نگاہ ڈالی جہاں دو کلاشنکوف بردار میرے ہاتھوں ڈھیر ہوئے تھے۔ لیکن وہاں اس وقت کچھ بھی نہیں تھا۔ مرنے والوں کی لاشیں ان کے ساتھی اٹھا لے گئے تھے یا وہ صرف زخمی ہوئے تھے اور کسی نہ کسی طرح اپنے ساتھیوں سے جا ملنے میں کامیاب ہو گئے تھے۔

اپنا جائزہ مکمل کر کے میں واپس آیا تو جہانگیر اپنی تدبیر سے سیما کو ہوش میں لا چکا تھا اور وہ بیٹری لیمپ کی ناکافی روشنی میں پھٹی پھٹی آنکھوں سے خلا میں گھورے جا رہی تھی۔

"اپنے اوسان بحال کرو۔" جہانگیر اس کے رخساروں پر ہلکے ہلکے تھپڑ لگاتے ہوئے کہہ رہا تھا۔ "کچھ بھی نہیں ہوا۔ انھیں سلور آئی نے جالی تھی اور وہ دوڑ گئے۔ اب کوئی خطرہ نہیں ہے۔"

"مرزا! پندرہ سو سکے کے لیے اس قدر خونریزی کا جواز بنتا ہے؟" وہ جھرجھری لے کر کھوئی کھوئی آواز میں بولی۔ "میں سوچ بھی نہیں سکتی تھی۔ پتا نہیں ان کی اندھا دھند فائرنگ سے کتنے بے گناہ ہلاک اور زخمی ہوئے ہوں گے اور جو بے چارے لوٹے گئے وہ تو کسی گنتی میں ہی نہیں ہیں۔"

پھر ہم تینوں ہی سیما کی دلجوئی میں مصروف ہو گئے۔ تھوڑی دیر بعد بند دروازے پر دستک ہوئی اور اس بار دروازے پر ایک انسپکٹر کی معیت میں دو اے ایس آئی اور چند سپاہی نظر آ رہے تھے۔

اگر ڈکیتی کی وہ واردات کسی ایک ہی فلیٹ میں ہوئی ہوتی تو پولیس والے وہیں ڈیرے ڈال دیتے لیکن انھیں اطلاع مل چکی تھی کہ اس بلڈنگ کے سارے ہی فلیٹ ڈاکوؤں کا نشانہ بنے تھے۔ اس لیے انھوں نے اندر آ کر کمروں کا سرسری جائزہ لیا پھر جہانگیر کو کچھ دیر بعد نیچے پہنچنے کی ہدایت کر کے باہر نکل گئے۔ سیما باتھ روم میں چھپ گئی تھی۔

"اس فلیٹ میں بھی ابتری ہے سر! لگتا ہے کوئی نہیں ہے۔" سیما کے فلیٹ کی طرف سے اندھیرے میں کسی پولیس اہلکار کی آواز ابھری۔

انسپکٹر جاتے جاتے ہماری طرف گھوم گیا۔ "آپ کے پڑوس میں کون رہتا ہے؟"

"مسٹر اور مسز ندیم۔" جہانگیر نے بلاتوقف جواب دیا۔

"ہمارے ان سے زیادہ مراسم نہیں ہیں۔ سنا ہے دونوں میاں بیوی ہوائی کمپنیوں میں ملازمت کرتے ہیں۔"

"تو ان کا فلیٹ ٹوٹے ہوئے دروازے کے ساتھ یونہی لاوارث پڑا رہے گا؟"

"کوئی قانونی دشواری نہ ہو تو ہم دیکھ بھال کر لیں گے۔ بلکہ دروازہ لگا کر اسے بند بھی کروا دیں گے۔ پڑوس میں ایک دوسرے کا اتنا خیال تو رکھنا ہی پڑتا ہے۔" جہانگیر سراپا اخلاق بن گیا تھا۔

"آپ لوگ دھیان رکھیں۔ ویسے ہم کسی بڑھئی کا بھی بندوبست کرتے ہیں۔" انسپکٹر وہ ہدایت جاری کرتے ہوئے اوپر جانے والے زینوں کی طرف بڑھ گیا جہاں پولیس کی آمد کی خبر پا کر کئی غم زدہ متاثرین جمع ہو گئے تھے۔

ہم دونوں اندھیرے میں ہی سیما کے فلیٹ کی طرف متوجہ ہو گئے اور تھوڑی دیر کی کوششوں کے بعد پٹ کو چوکھٹ میں پھنسا کر کھڑا کرنے میں کامیاب ہو گئے۔

"سلطی کو فون کر لو ورنہ وہ آج پھر چراغ پا ہو جائے گی۔" فلیٹ کی طرف لوٹتے ہوئے میں نے جہانگیر کو مشورہ دیا جو اس نے فوراً ہی قبول کر لیا۔ ورنہ وہ اس وقت تک سلطی اور اس کے غصے کو یکسر بھولا ہوا تھا۔

تھوڑی دیر بعد ہم دونوں سیما کو سلطانہ شاہ کے ساتھ فلیٹ میں چھوڑ کر نیچے پہنچے تو وہاں خاصی چہل پہل تھی۔ ایک خالی پلاٹ پر پولیس والوں کے لیے آس پاس کی دکانوں سے کئی کرسیاں ڈال دی گئی تھیں۔ چند پیٹرومیکس لیمپ بھی کہیں سے مہیا کر لیے گئے تھے۔ تین گاڑیوں میں پولیس کی بھاری نفری کیل کانٹے سے لیس ہو کر وہاں پہنچی تھی۔ ان میں سے ایک پارٹی بھاری عمارت میں آپریشن کر رہی تھی اور اس وقت تک واپس نہیں لوٹی تھی۔ دوسری ٹولیاں علاقے میں دور دور تک پھیلی ہوئی تھیں اور چلی ہوئی گولیوں کے خول، خالی میگزین اور دوسرے شواہد جمع کر رہی تھیں۔

فضا میں اس وقت بھی بارود کی بو پھیلی ہوئی تھی جس سے نتھنوں میں جلن ہو رہی تھی۔ روشنی میں زمین پر کئی جگہ خون کے بڑے بڑے دھبے بھی نظر آ رہے تھے۔ لیکن وہاں موجود تماشائیوں کے ہجوم میں ہونے والے تبصروں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ سنگدلانہ خونریزی کے باوجود اس علاقے میں کوئی لاش پڑی ہوئی نہیں ملی تھی اور نہ ہی کوئی اجنبی زخمی حالت میں ملا تھا البتہ اس علاقے کے رہنے والے کچھ افراد جو فائرنگ کی زد میں آ کر زخمی ہو گئے تھے۔ انھیں علاقے کے رحم دل لوگوں نے فوراً ہی قریبی اسپتالوں میں پہنچا دیا تھا۔

سیمی نے بھی پچھلی رات کی ڈکیتی کی واردات سے متاثر ہو کر بنگلہ کی حفاظت کے پیش نظر تباہ شدہ ڈرائنگ روم کی تبدیلی کا کام شروع کر دیا تھا۔ کرین کے ذریعے اوپر سے ٹوٹا ہوا ملبہ ہٹایا جا رہا تھا اور نیا فرنیچر ڈرائنگ روم کے لیے آ گیا تھا۔ دلہن کے اجالے میں سیما کی کمی زیادہ محسوس نہیں ہو رہی تھی۔

ہم دونوں گھر میں بکھرا ہوا سامان الماریوں وغیرہ میں رکھ کر فارغ ہوئے تو بارہ بجے کے قریب دروازے پر دستک ہوئی۔ سیما نے فوراً ہی لپک کر باتھ روم میں چھپنا چاہا لیکن میں نے اسے روک لیا۔

میرے استفسار پر باہر سے پولیس کی آواز آئی تو میں نے دروازہ کھول دیا۔

"ہم ایک بار پھر فلیٹ کا معائنہ کرنا چاہتے ہیں۔" سب انسپکٹر نے کہا اور میں نے اسے اس کے دونوں سپاہیوں سمیت اندر بلا لیا۔ سپاہیوں کے تیوروں سے معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ کسی بھی لمحے میں ہاتھ مار کر مجرموں کو دبوچ لیں گے۔

"رات اس فلیٹ میں تین آدمی تھے۔" سب انسپکٹر نے اپنی فائل میں موجود کاغذات کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔

"جی، ایک تو منیجر ہی چلا گیا۔ میں اس کا ملازم ہوں۔" میں نے اس کے مزید کچھ بولنے سے پہلے ہی رات کو دیے گئے بیان کے مطابق کہنا شروع کر دیا۔ "تیسرا انسان تھا جو رات کو ہی واپس چلا گیا۔ یہ سیما بی بی ہماری پڑوسن ہیں۔ ابھی ابھی واپس آئی ہیں اور اکیلے پن سے ڈر کر یہاں آ گئی ہیں۔"

"تم نے سارا سامان سمیٹ لیا ہے۔" میری زبان سے ملازمت کا اقرار سن کر سب انسپکٹر کا لہجہ تحکمانہ ہو گیا۔ "گھر میں سے ایسی کوئی چیز تو نہیں ملی جو ڈاکو بھول سے یہاں چھوڑ یا گرا گئے ہوں؟"

"نہیں!" میں نے سر ہلاتے ہوئے کہا۔ "بلکہ میرا تو خیال ہے کہ رات کو گنوائی گئی نقدی، پانچ دستی گھڑیاں اور ایک کے علاوہ بھی کچھ اور چیزیں غائب ہیں..."

"جتنا پوچھا جا رہا ہے اس سے زیادہ مت بولو جوان!" ایک سپاہی نے مجھے گھورتے ہوئے سخت لہجے میں کہا۔

سب انسپکٹر مجھے نظر انداز کر کے سیما کی طرف بڑھا۔ "آپ رات کہاں تھیں؟" اس سے سوال کرتے ہوئے اس کی نظریں فائل کے اوراق کے بجائے سامنے موجود بلا کے حسین سراپے پر مرکوز تھیں۔

"ایک سہیلی کے گھر پر تھی۔" سیما نے پہلو بدلتے ہوئے کہا۔

"اچھا ہوا۔ وہاں آپ کا وقت تو اچھا گزرا ہوگا۔ یہاں تو ہر طرف گولیاں چل رہی تھیں۔" وہ گفتگو کو ذاتی سطح پر لانے کے لیے بے تکلف ہونا چاہ رہا تھا۔ سیما جواب میں کچھ نہ بولی تو اس نے دوبارہ خود ہی بات چھیڑی۔ "آپ کے فلیٹ سے کیا کیا غائب ہوا ہے؟"

سیمی نے وہی فہرست دہرا دی جو سونے سے قبل اسے رٹا دی گئی تھی اور بولی۔ "ہو سکتا ہے کہ ان کے علاوہ کچھ اور بھی چوری ہوا ہو۔ لیکن مجھے چوری کی کوئی فکر نہیں۔ میں تو اس بات پر اللہ کا شکر ادا کر رہی ہوں کہ جب وہ ظالم ڈاکو میرے فلیٹ میں داخل ہوئے تو میں گھر پر نہیں تھی۔"

"جی ہاں!" وہ معنی خیز لہجے میں بولا۔ "آپ گھر پر ہوتیں تو نہ جانے کیا کچھ ہو جاتا۔ اکیلی عورت کے حق میں چور ڈاکو بہت خوفناک ثابت ہوتے ہیں لیکن ایسی غلطیوں کی وجہ سے پکڑے بھی جاتے ہیں۔" سیما سے بات کرتے کرتے اچانک وہ تیوریوں پر بل ڈال کر میری طرف پلٹا اور غراتے ہوئے بولا۔ "قریب کھڑا دیدے کیا پھاڑ رہا ہے... چل جلدی سے ہم لوگوں کے لیے فرسٹ کلاس چائے بنا کر لا۔"

"میں بنا کر لاتی ہوں۔" سیما کو اپنی جان بچانے کا موقع مل گیا۔

سب انسپکٹر اسے تکتا رہ گیا۔ مگر سیما کچن کی طرف چل دی اور انسپکٹر کھا جانے والی نظروں سے مجھے گھورنے لگا۔ میں مسمسی آواز میں بولا۔ "میں خانساماں نہیں ہوں جی! بلکہ گھر کا سارا سامان ہوٹل سے تیار آتا ہے۔ سیما بی بی جانتی ہیں کہ میں چائے تک بنانا نہیں جانتا۔"

سب انسپکٹر کا بس نہیں چل رہا تھا ورنہ وہ ضرور میرے منہ پر تھپڑ رسید کر دیتا۔ وہ چائے کے بہانے مجھے ٹال کر سیما کے ساتھ خلوت میں کچھ بے تکلف گفتگو کرنا چاہ رہا تھا جس کا موقع چھن گیا تھا لہٰذا وہ غصے میں فائل اٹھا کر سیدھا کچن کے دروازے پر پہنچ گیا اور خوشامدانہ لہجے میں سیما سے بولا۔ "آپ ناحق زحمت نہ کریں، وہ تو میں نے نوکر سے یوں ہی کہہ دیا تھا۔ اس وقت میں ڈیوٹی پر ہوں اور کئی فلیٹوں کا معائنہ بھی کرنا ہے۔ چائے پھر کبھی پی لوں گا۔"

"جیسی آپ کی مرضی، میں سرکاری کام میں رکاوٹ نہیں ڈالنا چاہتی۔ ورنہ ابھی تین منٹ میں چائے تیار ہو جاتی۔" سیما نے بھی اسے روکنے کی کوشش نہیں کی۔

اسی وقت فون کی گھنٹی بج اٹھی اور میں نے لپک کر ریسیور اٹھا لیا۔ لائن فی الحال بحال تھی لیکن دوسری طرف سناٹا تھا۔

"ہیلو! کون صاحب ہیں؟" میں نے سوال کیا۔

"کامران!" دوسری طرف سے میری آواز پہچان کر کہا گیا۔ میں نے کن انکھیوں سے دیکھا کہ پولیس کا عملہ واپس جاتے جاتے رک گیا تھا اور سب انسپکٹر میری طرف متوجہ تھا۔

"انسپکٹر صاحب آئے ہوئے ہیں جی! حکم دیں تو..."

میں نے ماؤتھ پیس میں کہا۔

"اچھا! میں تھوڑی دیر بعد دوبارہ رنگ کروں گا۔" کامٹ کی آواز ابھری اور لائن کلک کی آواز کے ساتھ ہی بے جان ہو گئی۔

سب انسپکٹر اپنا ترقی زدہ چہرہ لے کر تیزی سے میری طرف لپکا تھا۔ وہ سمجھا ہو گا کہ اس کی کال تھی جب کہ میں کامٹ کو مندوش صورت حال سے آگاہ کرنا چاہ رہا تھا۔ انسپکٹر نے تیزی کے ساتھ میرے ہاتھ سے ریسیور لے لیا اور اسے کان سے چپکا کر ہیلو ہیلو کرنے لگا۔ اس کی آواز بے ہنگم اور سخت ہوتی جا رہی تھی۔ آخر کار اس نے جھنجلا کر ریسیور میرے ہاتھ میں ٹھونس دیا۔

"یہ تو ڈیڈ پڑا ہے۔" وہ مجھ پر آنکھیں نکال کر غرایا۔

"پتا نہیں جی! کوئی معلوم کر رہا تھا کہ فاضل صاحب پہنچے یا نہیں۔" میں نے مسکین لہجے میں کہا۔ پھر کریڈل دبا کر ریسیور کان سے چپکاتے ہوئے کہا۔ "لائن کٹ گئی ہے، فون آ رہا تھا۔"

"ابے تو وہ تھا کون؟ تیرا ماما؟" وہ ہاتھ فضا میں اٹھا کر غرایا اور میں ریسیور کریڈل پر ڈال کر پھرتی سے پیچھے ہٹ گیا۔

"میرا نہیں جی! وہ آپ کا پوچھ رہا تھا۔ پتا نہیں فون کیوں بند کر دیا!"

"ڈی آئی جی صاحب بھی آج جائے واردات کے معائنے کے لیے آنے والے تھے۔" دوسرے سپاہی نے فرشتہ رحمت کا رول ادا کرتے ہوئے زبان کھولی۔ "ہو سکتا ہے کہ صاحب کے نکلنے سے پہلے ان کے پی اے نے فون کیا ہو۔"

بات اس کی کھوپڑی میں سما گئی کیونکہ معاملہ ماتحت کو نہیں افسر بالا کا تھا۔ وہ دروازے کی طرف بڑھتے ہوئے بولا۔ "دوبارہ فون آئے تو بتا دینا کہ میں تو کب سے ادھر ہی ہوں۔"

میں نے سعادت مندانہ انداز میں اثبات میں سر ہلا دیا اور وہ تیزی کے ساتھ باہر نکل چلا گیا۔

"یہ بھی تم پہ عاشق ہونے کے حق میں تھا۔" میں نے دروازہ بند کرکے پلٹتے ہوئے سیما سے کہا۔ "اور مجھے کباب میں ہڈی سمجھ رہا تھا۔ میں مل جاتا تو وہ تمہیں دشواری میں ڈال دیتا۔"

"اس معاملے میں دنیا کے سارے ہی مرد ایک سے ہوتے ہیں۔" وہ ڈرائنگ روم کی طرف واپس لوٹتے ہوئے بولی۔ "کچھ ذرا چالاکی اور تحمل سے کام لیتے ہیں اور کچھ زیادہ تر جلد باز ہوتے ہیں۔ عورت اور تخلیہ میسر آتے ہی اظہارِ عشق کرنا اپنا پیدائشی حق سمجھ لیتے ہیں۔ ویسے وہ فون کال کس کی تھی؟"

"رانگ نمبر تھا۔ میری آواز سنتے ہی فون بند کر دیا گیا تھا۔" میں نے تھوڑا رک کر کہا۔

"پھر تم انسپکٹر کا ذکر کہاں سے لے بیٹھے تھے؟"

"تفریحاً لائے تھیں۔" میں نے کہا۔ "اس نے ملازم سمجھ کر میری تحقیر کی تھی اس کا بدلہ لینا چاہ رہا تھا۔"

اس وقت مجھے سیما کی موجودگی کھل رہی تھی کیونکہ اس کے سامنے میں کامٹ سے کھل کر بات نہیں کر سکتا تھا۔ میں نے اسے اس کے فلیٹ میں واپس جانے کا مشورہ دیا مگر وہ اس تصور سے ہی خوفزدہ تھی۔ میں بمشکل اسے سمجھا سکا کہ فی الحال اس کے آس پاس پولیس موجود ہے اس لیے وہاں مہلت سے فائدہ اٹھا کر نہ صرف اپنا فلیٹ سیٹ کر سکتی تھی بلکہ فلیٹ سے لے جائی جانے والی اشیاء کا صحیح اندازہ بھی لگا سکتی تھی۔

میں اسے اپنے ساتھ لے کر اس کے فلیٹ میں گیا اور چند منٹ بعد اسے وہاں چھوڑ کر اس وعدے کے ساتھ واپس آ گیا کہ اس کے فلیٹ پہ کوئی بھی دستک ہوئی تو باہر سے میں اس کا خیال رکھوں گا۔

اسے چھوڑ کر آنے کے بعد مجھے زیادہ دیر تک انتظار نہیں کرنا پڑا۔ اور کامٹ کی فون کال دوبارہ آ گئی۔

"فتح مبارک ہو۔" گورڈن کے تباہ کرنے کے بعد میں نے استہزائیہ لہجے میں کہا۔ "رات کو شاید ان میں سے ایک بھی زندہ سلامت واپس نہیں جا سکا ہو گا؟"

"چبا چبا کر باتیں نہ کرو۔ اخبار تم نے بھی دیکھ لیا ہو گا!" دوسری طرف سے سرد لہجے میں کہا گیا۔

"تم بھول رہے ہو کہ میں اس فلیٹ میں محصور ہوں باہر نکلے بغیر اخبار کہاں سے لاتا۔ کیا اس میں کوئی اندر کی بات شائع ہوئی ہے؟" میں نے اس سے دانستہ جھوٹ بولا۔ اس کی کہانی میں اسی کی زبان سے سننا چاہ رہا تھا۔

"کل رات ان کا مقدر ساتھ دے رہا تھا کہ گن والی جیپ راستے میں ہی الٹ گئی ورنہ صورت حال کچھ اور ہی ہوتی۔"

"مقدر اور ستاروں کے سامنے ہر شخص بے بس ہے اب تو ان کے حق میں صرف بددعا ہی کی جا سکتی ہے۔ ویسے کیا تم نے اتنے آدمیوں کے لیے صرف ایک جیپ ہی بھیجی تھی!"

"توپ میں انہیں صرف گولیاں اور بیا سگریاں رکھا تھا۔ وہ جیپ حادثے کا شکار نہ ہوتی تو وہ لوگ ساری رات گلی وہاں ہولڈ اپ کر کے رکھ سکتے تھے۔ یہ بتاؤ کہ تمہارے پاس پولیس کیوں آئی تھی؟"

"اس واقعے کو ڈکیتی کا روپ دیا گیا تھا اس لیے پولیس تمام لٹنے والوں سے بار بار رجوع کر رہی ہے۔ اسی سلسلے میں وہ میرے پاس بھی آئے تھے کیونکہ میرے فلیٹ کا دروازہ توڑ کر اندر ابتری پھیلائی گئی تھی۔"

"اس وقت تم کہاں تھے؟" اس نے تشویش آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"دروازے پر ضربوں کی آواز ہوتے ہی باتھ روم چلے گئے تھے کیونکہ اس وقت مقابلہ مہنگا پڑ سکتا تھا۔ غنیمت ہوا کہ ان میں سے کسی کو باتھ روم کی حاجت محسوس ہوئی نہ ادھر کا خیال آیا۔ اور وہ اپنی من مانی کارروائی کر کے تھوڑی دیر سے واپس لوٹ گئے۔"

"اور سیما کا کیا ہوا؟" اس قصے کی تمام جزئیات اس کے ذہن میں محفوظ تھیں۔

"سیما حسب پروگرام میرے ساتھ تھی۔ اس کا فلیٹ مقفل تھا انہیں اصل کارروائی وہیں کرنا تھی اس لیے وہ دروازہ کھٹکھٹا کر اندر گھسے اور سلور آئی نکال لے گئے۔ سیما ہوش میں آ گئی ہوتی تو شاید میں تمہاری فرمائش کے مطابق وہ سکہ اس کے فلیٹ سے نکال لے آتا لیکن اس کا موقع نہیں ملا۔"

"تو کیا تم اسے بے ہوشی کی حالت میں ہی باتھ روم میں لے گئے تھے؟" چبھتا ہوا سوال پوچھا گیا۔

"غیر ضروری جرح مت کرو۔" میں نے چڑچڑے لہجے میں کہا۔ "اسے ایک مسہری کے نیچے ڈال دیا گیا تھا۔ تمہارے آدمیوں کی پچھلی رات کی کارکردگی اور تمہارے رویے کے پیش نظر میں یہ سوچنے پر مجبور ہو گیا ہوں کہ تم سے تعاون کر کے مجھے کیا حاصل ہو سکے گا۔ تم کسی بھی طرح مجھے متاثر کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکے ہو۔"

"لٹنے والی جیب کو تم بھی نہیں روک سکتے تھے۔" اس کا لہجہ تلخ ہو گیا۔ "اتفاقات کو کسی کی کارکردگی کا معیار نہیں بنایا جا سکتا۔"

"لیکن باہمی اعتماد کے لیے کسی اتفاق کی ضرورت نہیں ہوتی۔ اس کا تعلق نیت اور دل سے ہوتا ہے۔"

چند لمحوں کے لیے لائن پر سکوت چھا گیا پھر اس کی سپاٹ آواز ابھری۔ "آج کی ملاقات کا کیا پروگرام رہے گا؟"

"پروگرام تو تم ہی طے کرتے ہو۔ مجھے حکم کی تعمیل کرنا ہوتی ہے۔ جو بتا دو گے اسی کے مطابق عمل کروں گا۔"

"آج کے لیے تمہارا فلیٹ مناسب رہے گا۔" اس کی آواز ابھری۔

"پھر کسی ہوٹل میں مل لو۔" میں نے دانستہ وہ تجویز پیش کی۔

"دوسرا آدمی پبلک مقامات پر ملنا پسند نہیں کرتا۔" اس نے میری تجویز رد کر دی۔

"اوہ! میں بھول گیا تھا۔" میں نے چونکنے کی اداکاری کرتے ہوئے کہا۔ "تم لوگ تو پردہ نشین ہو۔ ہوٹل یا کسی اور پبلک مقام پر کیسے مل سکتے ہو؟"

"ٹھیک ہے میں کوئی نہ کوئی بندوبست کر لوں گا۔ تم رات کو ٹھیک آٹھ بجے اپنے ہوٹل کے سامنے سرخ رنگ کی ایک کار دیکھو گے۔ اس کا ڈرائیور تمہیں پہچانتا ہے۔ تمہیں دیکھ کر وہ ہارن بجائے گا۔ تم بے فکری کے ساتھ اس کار میں سوار ہو جانا۔ ڈرائیور خود ہی تمہیں ملاقات کی جگہ پر پہنچا دے گا۔"

"اور میری واپسی کا کیا ہو گا؟" میں نے سوال کیا۔

"تم فکر نہ کرو۔ تمہیں واپس چھوڑنے کی ذمے داری میری ہو گی۔"

"وہ سرخ کار کے چاروں ٹائر اچھی طرح چیک کرا لینا۔ ایسا نہ ہو کہ آج کوئی دوسرا اتفاق رونما ہو جائے۔"

"تم غیر ضروری طور پر زیادہ بولتے ہو۔ وقت کا خیال رکھنا۔ گاڑی ٹھیک آٹھ بجے پہنچے گی۔"

اس نے میری ریسٹ واچ سے اپنی گھڑی کا وقت ملانے کے بعد سلسلہ منقطع کرنے کا ارادہ کیا تھا کہ میں نے پچھلی رات کے حوالے سے پھر بات چھیڑ دی۔ "مقابلے میں تمہارے آدمیوں کو بھی خاصا نقصان پہنچا ہو گا۔"

"گولیاں چلتی ہیں تو دونوں فریقوں کو ہی نقصان پہنچتا ہے لیکن میں تمہیں بتا دوں کہ رات کو مخالفوں کے دانت کھٹے کر دیے گئے تھے۔ ہمارے دو کے مقابلے میں ان کے کم از کم سات آدمی مارے گئے۔ تمہارے دو شکار اس کے علاوہ تھے۔ ان کی نفری بہت زیادہ تھی۔ ابتدائی حملوں میں وہ تیتروں کی طرح مارے گئے تھے۔"

"اور بھاگنے سے پہلے اپنی لاشیں بھی اٹھا لے گئے۔" میں نے تصدیق طلب لہجے میں کہا۔

"یہی سب سے مشکل اور اہم کام ہوتا ہے۔ میرا خیال ہے کہ رات والے حملے کی رہنمائی ڈی ڈی نے بذات خود کی تھی اور اس کی ٹانگ میں بھی خاصا گہرا زخم آیا ہوا ہے کیونکہ وہ لنگڑاتا ہوا دیکھا گیا تھا۔"

"اللہ کرے کہ تمہارا خیال محض خوش فہمی نہ ہو۔ اس کی پنڈلی کا زخم تو لاشوں سے بھاری رہا ہو گا۔"

"وہ لوگ پوری منصوبہ بندی کے ساتھ آئے تھے۔ ان کے سامنے کے آدمی نقابیں لگائے ہوئے تھے۔ لیکن ایک شخص سیاہ چیروکی کے قریب کھڑا ہو کر نہ صرف ہدایات جاری کر رہا تھا بلکہ چیروکی سے فاضل اسلحہ اس پوائنٹ پر پہنچا رہا تھا جہاں اس کے آدمیوں کی فائرنگ کا زور ٹوٹ رہا تھا۔ ہمارے ایک آدمی نے اسے نشانے پر لے لیا تھا۔ اگر وہ پنڈلی پر پہلی گولی کھاتے ہی زمین پر گر نہ جاتا تو اس کا بدن چھلنی کر دیا جاتا۔"

"غنیمت ہے کہ تمہارے پاس کوئی اچھی خبر بھی ہے لیکن

سوچنے والی بات یہ ہے کہ وہ آدمی اسی قدر اہم نظر آرہا تھا تو اس پر صرف ایک گولی چلائی گئی! اس پہ تو سب مشین گن یا کلاشنکوف کا پورا میگزین خالی کیا جانا چاہیے تھا تاکہ اسے دوسرا سانس لینے کی مہلت بھی نہ ملتی۔"

"لوگ تو بہت سی باتیں سمجھ میں آجاتی ہیں لیکن فی الحال اتنا ہی کافی ہے کہ تم نے کسی بات کو خوش خبری بھی تسلیم کر لیا ہے۔ بس آٹھ بجے کا وقت نہ بھولنا۔"

اس کے بعد لائن بے جان ہو گئی اور میں نے مکمل سکون کے انداز میں اپنے لیے سگریٹ سلگا لی۔

مجھے کاسٹ پر بہت غصہ تھا لیکن اس نے آخر میں ڈی ڈی کے زخمی ہونے کے بارے میں جو خبر دی تھی، اس نے میرا دل خوش کر دیا تھا۔ اور میں فوری طور پر اس کی تصدیق کرنا چاہ رہا تھا۔ آخر کار مجھے ایک راستہ سوجھ ہی گیا۔ میں نے ٹیلی فون ڈائریکٹری سے دلدار کی فیکٹری کا نمبر تلاش کیا اور اس پر رابطہ قائم کر لیا۔

لائن ملنے پر میں نے بیدار لب و لہجے میں دلدار کے بارے میں دریافت کیا تو بتایا گیا کہ وہ فیکٹری سے باہر کسی میٹنگ میں مصروف تھا اور صبح سے دفتر نہیں آیا تھا۔ آپریٹر بانی پانے کے استفسار پر میں نے ایک فرضی نام بتا کر سلسلہ منقطع کر دیا۔ مجھے اندازہ ہو گیا تھا کہ دلدار کی میٹنگ میں مصروفیت محض ایک بہانہ تھی ورنہ درحقیقت وہ گھر پر یا کسی اسپتال میں آرام کر رہا تھا۔

میرے دل میں آئی کہ اس کے گھر پر فون کیا جائے لیکن میں نے وہ ارادہ ترک کر دیا۔ فون پر غزالہ کی آواز سن کر میری طبیعت مضطرب ہو سکتی تھی اور میں کوئی ایسا قدم نہیں اٹھانا چاہتا تھا جس کی وجہ سے غزالہ کے لیے کوئی دشواری کھڑی ہو جاتی۔ وہ جب مجھ سے ملی تھی تو اس نے مجھ کو خود سے دور رہنے کا مشورہ دیا تھا تاکہ میری وجہ سے اس کی خوشگوار زندگی میں کوئی دشواریاں پیدا نہ ہوں کیونکہ وہ دلدار کو ایک شریف النفس اور نیک آدمی سمجھ رہی تھی جس نے برے وقت میں اسے سہارا دے کر ایک نئی اور آبرو مندانہ زندگی گزارنے کا موقع دیا تھا۔

دلدار کے بارے میں میں بہت کچھ جان چکا تھا۔ وہ بذات خود شہر کا مقامی سربراہ تھا اور ڈی ڈی کے نام سے پس پردہ رہ کر لوگوں سے کام لیتا تھا۔ میرے مضافات میں واقع شاہ باغ کو وہ اپنا قدیم خاندانی باغ قرار دیتا تھا لیکن میں نے خود دیکھا تھا کہ اس باغ کا صرف نام بدلا گیا تھا ورنہ وہ حقیقتاً باغ راجا فاروق کے نام سے کئی برس پہلے شہر کے مقامی سربراہ راجا سکندر علی کے تصرف میں تھا اور میں نے اسی باغ میں راجا سکندر کو موت کے گھاٹ اتارا تھا۔

دلدار آغا کے ڈی ڈی ہونے کا تازہ ترین ثبوت یہ تھا کہ ریما سے سلو آئی والیس حاصل کرنے کے لیے پہنچنے والا دوا ساز فیکٹری کے منیجر بازوال نے ریما پر دست درازی کی کوشش کی۔ اس کی ناکامی کے فوراً بعد ہی ڈی ڈی نے خود فون پر ریما کو دھمکیاں دیں اور آخر کار پچھلی رات کو فون پر دلدار وہ تھا جو ریما کے نتیجے میں کلاسٹ کے بیان کے مطابق گیارہ آدمی مر گئے تھے اور زخمی ہونے والوں کا کوئی شمار نہیں تھا۔ حد یہ تھی کہ زخمی ہونے والوں میں دلدار آغا بذات خود بھی شامل تھا۔ وہ فیکٹری سے غائب تھا۔ شاید اس نے اپنی پنڈلی یا ران کے زخم کے بارے میں غزالہ کو کوئی جھوٹی کہانی بھی سنا دی ہو۔ میرے پاس ایسی ان تمام معلومات کے باوجود غزالہ کو دلدار آغا کی اصلیت کا یقین دلانے کے لیے کچھ نہیں تھا۔ اگر وہ واقعی زخمی ہو گیا تھا تو اسے حتمی ثابت کرنے کی ایک ہی صورت ہو سکتی تھی کہ کسی ماہر ڈاکٹر سے اس کے زخم کا معائنہ کرا کے وہ مستند رپورٹ غزالہ کے سامنے رکھ دی جاتی۔

لیکن دلدار آغا بہت چالاک اور مکار تھا۔ اپنی دوہری شخصیت کا راز برقرار رکھنے کے لیے وہ فیکٹری تو کیا، چند روز کے لیے کاروباری مصروفیات کا عذر کر کے گھر سے بھی غائب ہو سکتا تھا اور جب اس کا زخم مندمل ہو جاتا تو وہ کسی خوف اور خطرے کے بغیر واپس لوٹ سکتا تھا۔

میں اپنے ان ہی خیالات میں ڈوبا ہوا تھا کہ ریما اپنے فلیٹ سے فارغ ہو کر واپس آگئی۔ میں اپنی بے بسی کی آگ میں جل رہا تھا اور وہ اپنی بے نصیبی پر آزردہ خاطر تھی۔ فرق صرف اتنا تھا کہ اس کی زندگی میرے سامنے کھلی ہوئی کتاب کی طرح تھی جب کہ وہ میرے بارے میں کچھ نہیں جانتی تھی۔ اس وقت وہ اپنے فلیٹ سے نہا دھو کر لباس تبدیل کر کے آئی تھی۔ اس کے بدن سے بھینی بھینی خوشبو کا ایک سیلاب امڈ رہا تھا۔ میں نے گہری نظروں سے اس کی طرف دیکھا تو وہ بے چین ہو گئی۔

"بولو! تم کچھ بولتے کیوں نہیں ہو؟" وہ میرے قریب آکر بیٹھ گئی۔ "میں تمہاری زبان سے کچھ سننا چاہتی ہوں لیکن تم کسی گونگے کی طرح مجھے نظر بھر کر دیکھتے ہو اور سر جھکا لیتے ہو۔ آخر تم ایسا کیوں کرتے ہو؟"

"اپنے آپ سے ڈرتا ہوں۔" میں نے کہنا چاہا لیکن اس نے میری بات کاٹ دی۔

"پارسائی انسان کے خمیر میں ہوتی ہے۔ جو لوگ اسے اوپر سے مسلط کرنے کی کوشش کرتے ہیں وہ زندگی

جانوں کی سیج پہ گزارتے ہیں۔ تمہیں کیا خوف ہے؟ کس سے ڈرتے ہو؟"

"بہت دور سیما! مجھے زیادہ نہ کریدو۔ میرے اندر بھی ایک حیوان اور ایک درندہ چھپا ہوا ہے جو کسی کی آبرو کو خاطر میں لاتا ہے نہ کسی کی زندگی کی پروا کرتا ہے۔ اسے میں نے بڑی مشکل سے تھپک تھپک کر سلایا ہے۔ تم کوئی بڑا عجوبہ دیکھے بغیر جیتی جاگتی زندگی گزارنے کی شوقین ہو۔ میں نہیں چاہتا کہ میری ذات سے تمہیں کوئی نقصان پہنچے۔"

"تم غلط سمجھ رہے ہو جہانگیر!" اس کی آواز ایک دم نرم اور دھیمی ہو گئی۔ "میں پہلی بار تمہاری دعوت پر اس فلیٹ میں آئی تھی۔ میں نے جہانگیر کو کبھی دیکھا بھی نہیں تھا۔ تم نے مجھے دوستی کا میرا موڈ بنایا اور پھر مجھے جہانگیر کے حوالے کر دیا۔ شاید تمہیں میری اور اس کی دوستی ناگوار گزر رہی ہو۔ لیکن میں پہلے ہی بتا چکی کہ نشے میں مجھے کچھ ہوش نہیں رہا تھا۔ جہانگیر دیکھو میری طبیعت تو ویسے ہی کمزور ہو جاتی ہے۔ تمہاری آواز کی نزاکت اور مردانہ بالادستی کی میں دل سے قدر کرتی ہوں...."

وہ مجھے جو کچھ سمجھانا چاہ رہی تھی وہ میں سمجھتے ہوئے بھی نہ سمجھنے پر تلا ہوا تھا۔ میں اس کی انا کو ٹھیس نہیں پہنچانا چاہتا تھا لیکن حقیقت یہ تھی کہ جہانگیر کو اپنا مہمان بنانے کے بعد وہ میرے لیے ایک عورت نہیں بلکہ صرف ایک دلچسپ ہم نشیں بن کر رہ گئی تھی جس کے ساتھ بیٹھ کر گھنٹوں ایک دنیا بھر کے موضوعات پر گفتگو کی جا سکتی تھی اور اس وقت بھی شدت سے اس کے پسندیدہ موضوع پر کھل کر بات کرنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

وہ اس عمارت میں کرائے دار نہیں بلکہ فلیٹ کی مالکہ تھی۔ اس کا شوہر پولیس میں تھا جب کہ میرے لیے اس وقت فلیٹ سے بہتر کوئی ٹھکانا نہیں تھا۔ فلیٹ پہ اپنے طویل قیام کے دوران میں اس خوش شکل، خوش مزاج، فراخ دل اور تنہا خاتون سے میرا روز کا ساتھ رہتا تھا۔ پھر سلویا کے معاملے میں ہمارے درمیان باہمی اعتماد کی فضا پیدا ہو گئی تھی جس کے نتیجے میں اس نے پولیس والوں کے سامنے اس منحوس سکے کا نام تک نہیں لیا تھا۔ اس لیے اپنے تمام تر ذہنی تحفظات کے باوجود میں سیما کو ناراض کرنے کا کوئی غیر دانشمندانہ خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔

میرے لب و لہجے کی تبدیلی کو اس نے فتح مندانہ مسکراہٹ کے ساتھ قبول کیا اور پھر ازلی رشتوں کے حوالے سے اس گفتگو کا آغاز ہو گیا جو اس وقت تک ہمارے درمیان غیر ضروری ہو چکی تھی۔

***

دن میں دو بار جہانگیر سے فون پہ بات ہوئی تھی۔ اس نے پچھلی رات سلمیٰ کو بتا دیا تھا کہ میرا فلیٹ بھی اجتماعی ڈکیتی کی واردات کا نشانہ بنا تھا اور سلمیٰ مجھ سے ہمدردی کے اظہار کے لیے شام کو فلیٹ پر آنے کے لیے تلی بیٹھی تھی جب کہ مجھے آٹھ بجے اپنے خفیہ مشن پہ روانہ ہونا تھا اور میں جہانگیر کو بھی منع کرنا چاہ رہا تھا کہ وہ اس روز فلیٹ کا رخ نہ کرے۔ جہانگیر نے اس معاملے میں کوئی ذمے داری قبول کرنے سے صاف انکار کر دیا تھا کہ سلمیٰ اس بہانے سے فلیٹ کا جائزہ لینا چاہتی تھی تاکہ یہ اندازہ لگا سکے کہ ہم وہاں کیا رنگ رلیاں مناتے ہیں۔ اسے خوف تھا کہ کہیں اس کا سامنا سیما سے ہو گیا اور وہ اس کی کہانی سے واقف ہو گئی تو جہانگیر کے فلیٹ پر آنے پہ پابندی بھی عائد کر دے گی اور مجھے خطرہ تھا کہ اس نے میرا گھر دیکھ لیا تو جہانگیر کی غیر حاضری میں جب بھی دل گھبرانے لگا، گاڑی اٹھا کر مجھے بور کرنے کے لیے میرے سر پہ مسلط ہو جایا کرے گی۔

جہانگیر سے پہلی بار بات کرنے کے بعد میں نے سلمیٰ کو فون کیا۔ اس نے چھوٹتے ہی ڈکیتی پر اظہار ہمدردی شروع کر دیا۔ جب اس کی ہیجان آمیز باتوں کا سلسلہ ختم ہوا تو میں نے انجان بن کر جہانگیر کے بارے میں دریافت کیا اور اسے بتایا کہ میں کہیں باہر سے فون کر رہا تھا لیکن جہانگیر کی سیکرٹری کا نمبر نہیں لگ رہا تھا۔ کراچی جیسے شہر میں جہاں ٹیلی فون کا انتظام انتہائی ناقص اور ناقابل اعتماد تھا، میرا وہ عذر ہر شک و شبے سے بالاتر تھا۔

"کوئی پیغام ہو تو مجھے بتا دو۔ میں انہیں فون کر دوں گی۔" اس نے میرے جال میں آتے ہوئے پرخلوص لہجے میں پیشکش کی تھی۔

"آج شام وہ میرے پاس آنے والا تھا۔ اسے یہ بتانا تھا کہ میں رات گئے گھر واپس پہنچوں گا اس لیے آج کا پروگرام منسوخ کر دے۔ کل صبح میں اس سے فون پہ بات کر لوں گا۔"

"اوہ!" ریسیور پہ سلمیٰ کی مایوس آواز سنائی دی۔ "آج شام کو تو میں بھی ان کے ساتھ آنے والی تھی مگر اب تم یہ تو دیکھوں کہ تم کہاں اور کس ٹھاٹ سے رہ رہے ہو۔"

"مجھے افسوس ہے سلمیٰ! لیکن میری غیر حاضری ناگزیر ہے۔ تم ضد کرو تو تمہاری خاطر یہ نقصان برداشت کرتے ہوئے فلیٹ پر تمہارا انتظار کر لوں گا۔" میں نے شگفتہ لہجے میں کہا۔

"نہیں! آج تم اپنا کام کرو۔ میں جہانگیر کو بتا دوں گی۔ پھر کسی دن پروگرام رکھ لیں گے۔" اس کا جواب میری توقع کے عین مطابق تھا۔ مزید چند رسمی فقروں کے تبادلے کے بعد میں

نے سلسلہ منقطع کر دیا۔

یہاں ریجوئی میں شام ہو گئی تھی۔ ہلکی سی باتوں میں اندھیرا ہو گیا۔ اس وقت تک سٹی ٹرانسفارمر کی تنصیب کے بعد بجلی کی بحالی بھی ہو چکی تھی۔ میں نے روشنی کر کے جہانگیر کو فون کیا اور پھر کامسٹ سے ملاقات کی تیاری میں مصروف ہو گیا جو میرے مستقبل کے لیے بہت اہمیت رکھتی تھی۔

ٹھیک آٹھ بجے میں فلیٹ سے باہر آ گیا۔ مجھے امید تھی کہ روشنی والوں کے مقابلے میں پچھلی رات کی ہزیمت کے بعد بھی مافیا والوں نے میری حفاظت یا نگرانی کا سلسلہ ترک نہیں کیا ہوگا اور اگر ان کا ایک آدمی سرخ کار میں میرا منتظر ہوگا تو دو چار آس پاس بھی کھڑے ہوں گے۔ تاکہ کسی ناگہانی خطرے کی صورت میں مدافعانہ کارروائی کر سکیں۔

میں آخری زینے اتر رہا تھا تو سامنے سڑک کے پار کھڑی ہوئی سرخ کار نظر آ گئی جس کا باوردی شوفر ڈرائیونگ سیٹ کی سمت پر مستعدی سے باہر کھڑا ہوا تھا۔ اس کے بارے میں کامسٹ نے ٹھیک ہی کہا تھا کہ وہ مجھ کو اچھی طرح پہچانتا تھا کیونکہ مجھے عمارت سے باہر نکلتے دیکھ کر وہ پھرتی سے گھوم کر سڑک کے رخ والے عقبی دروازے پر آ کھڑا ہوا تھا اور میرے قریب پہنچنے پر اس نے احترام سے کار کا دروازہ کھول دیا تھا۔

میں کار میں سوار ہونے سے قبل ایک لمحے کے لیے جھجکا اور اس نے فوراً ہی سرگوشیانہ لہجے میں کہی گئی کہ میرے رہے سہے شبہات بھی زائل کر دیے اور میں نے ماڈل کی اس آرام دہ کار میں سوار ہو گیا۔ ڈرائیور نے آہستگی سے دروازہ بند کیا اور کار کے پیچھے سے گھوم کر اپنی نشست پر جا بیٹھا انجن اسٹارٹ کرتے ہی اس نے ائیرکنڈیشنر بھی چلا دیا اور پھر کار حرکت میں آ گئی۔

ٹھنڈی ہوا کے جھونکے بہت خوشگوار تھے لیکن سیل روڈ کا کراسنگ آنے سے ذرا پہلے میری ناک میں اور پھر حلق میں ہلکی سی تلخی کا احساس ہوا اور میں بس اتنا سوچ سکا کر مجھ سے اگلی نشست کی پشت کی آڑ میں چھپے ہوئے کسی خفیہ نوزل سے کسی گیس کی پتلی سی دھار تیز دباؤ کے ساتھ خارج ہو کر میرے منہ پر پڑ رہی تھی۔ جتنی دیر میں میں صورت حال کو سمجھا وہ گیس اپنا کام دکھا چکی تھی۔ میرے ہاتھ پیر شل ہو کر رہ گئے تھے اور زبان سے ڈرائیور کو مخاطب کرنا بھی ممکن نہیں رہا تھا مگر میں نے سامنے سے آنے والی گاڑیوں کے ہیڈ لیمپس کے انعکاس میں ونڈ شیلڈ پر لگے ہوئے عقب نما آئینے میں اتنا ضرور دیکھا کہ ڈرائیور اس آئینے میں بغور میرا جائزہ لے رہا تھا۔ شاید اسی لیے کسی میکانزم کو حرکت دے کر میرے چہرے پر اس موذی گیس کے محدود اخراج کا بندوبست کیا تھا۔ گیس کا اخراج ختم ہوا اور میں نے اپنے ڈوبتے ہوئے حواس کے ساتھ دیکھا کہ ڈرائیونگ کیبن میں پھیل جانے والی گیس کے مضر اثرات سے خود کو محفوظ رکھنے کے لیے خود کار [illegible] سے تمام کھڑکیوں کے شیشے اتار دیے تھے۔

مجھے کچھ علم نہیں کہ وہ سفر کتنا طویل تھا اور میں نے بے ہوشی کی حالت میں کتنا عرصہ گزارا لیکن جب دوبارہ ہوش آیا تو میرا سر بھاری ہو رہا تھا اور میں ایک بستر پر دراز تھا۔ وہ کمرا خاصا روشن اور وسیع تھا جہاں میرے بستر کے گرد چار قدآور اور تنومند افراد کھڑے ہوئے دلچسپی کے ساتھ میرا جائزہ لے رہے تھے۔

میں نے پہلی چیز یہ محسوس کی کہ وہ چاروں چہرے میرے لیے اجنبی تھے جن پر میرے لیے کسی قسم کے احترام کے بجائے تمسخر اور استہزا کی علامات نمایاں تھیں جس کا مطلب تھا کہ میں دوستوں کے بجائے دشمنوں میں گھر گیا تھا۔

اس خاصمانہ ماحول کا اندازہ ہوتے ہی میرے اعصاب نے غیر معمولی ردعمل کا مظاہرہ کیا۔ چند ہی سیکنڈ بعد میں نے محسوس کیا کہ میں بستر چھوڑ سکتا ہوں لیکن میں مصلحتاً اسی طرح پڑا رہا۔ بستر پر رہ کر میں زیادہ سکون اور آسانی کے ساتھ نئی صورت حال کا اندازہ لگا سکتا تھا۔

"تم کون ہو اور میں کہاں ہوں؟" میں نے اپنی آواز میں نقاہت سموتے ہوئے ان میں سے کسی خاص فرد سے مخاطب ہوئے بغیر سوال کیا۔

"ہم ہم ہیں اور تم یہاں ہو۔" ان میں سے ایک خبیث صورت نے فرش پر پیر مار کر استہزائیہ لہجے میں کہا اور پھوہڑ سے انداز میں زور سے ہنس پڑا۔ بقیہ تینوں نے بھی گلے پھاڑ کر اس کا ساتھ دیا تھا۔

ان کے تیوروں سے محاذ آرائی کی خواہش کا اظہار ہو رہا تھا اور پہلے سوال کے بعد ہی مجھے اندازہ ہو گیا تھا کہ ان سے کسی بھی سوال کے سیدھے جواب کی امید نہیں کی جا سکتی تھی اس ماحول نے مجھے چکرا کر رکھ دیا۔ میں کامسٹ کی ہدایت کے مطابق ڈرائیور کی شناخت کے بعد سرخ کار میں سوار ہوا تھا اور اسی میں بے ہوش کیا گیا تھا۔ بے ہوشی کا ایک جواز یہ بھی ہو سکتا تھا کہ وہ لوگ مجھے راستے سے بے خبر رکھنا چاہتے تھے لیکن وہ چاروں ہرگز ویسے لوگ کامسٹ سے ملاقات کرانے میں کہیں فٹ ہوتے نظر نہیں آتے تھے۔ یہ بھی ظاہر ہو رہا تھا کہ میں ان سے الجھنا چاہوں یا نہ الجھنا، وہ مجھ سے زور آزمائی پر تلے ہوئے تھے۔

بلیٹ سے چلتے ہوئے میں نے یہ گن دانستہ ساتھ نہیں لی تھی کیونکہ اس نادر ہتھیار کو میں کسی آڑے وقت کے لیے محفوظ رکھنا چاہتا تھا۔ البتہ سائلینسر لگے ہوئے پستول کو میں نے میگزین لوڈ کر کے۔۔۔۔۔ ساتھ لے لیا تھا۔ میں نے ہاتھ ہلائے بغیر پہلو بدل کر اندازہ لگایا کہ پستول میری جیب میں موجود تھا۔ مجھے حیرت ہوئی کہ ان لوگوں نے چالاکی کے ساتھ مجھے راستے میں ہی بے ہوش کر دیا تھا وہ جامہ تلاشی کرنا فراموش کر گئے لیکن اس وقت ان باتوں پر غور کرنے کی مہلت نہیں تھی۔

میرا ذہن تیزی کے ساتھ کام کر رہا تھا۔ وہ چار مسٹنڈے تو میرے سر پر مسلط تھے۔ پتا نہیں اس عمارت کے اندرونی حصوں میں ان کے مزید کتنے ساتھی موجود تھے۔ یہ بات بھی قابل غور تھی کہ ان چاروں میں سے کسی کے پاس کوئی ہتھیار نظر نہیں آ رہا تھا۔ پھر انھوں نے میرے سوال پر جس طرح گلے پھاڑ کر بے فکری سے قہقہے لگائے تھے اس کی بنا پر اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ وہ عمارت بہت وسیع تھی جہاں باہر سے کچھ سنا جانا ممکن نہیں تھا یا پھر وہ کسی ویرانے میں واقع تھی۔

"اب اٹھنا بھی ہے یا مسہری توڑتے رہو گے؟" خبیث صورت یہ کہتے ہوئے جھکا اور میرے کچھ کہنے سے پہلے ہی اس نے پانی سے بھری ہوئی بالٹی میرے اوپر الٹ دی جو پہلے سے وہاں موجود تھی۔

مجھے پانی میں شرابور کر کے وہ چاروں دیوانہ وار قہقہے لگانے لگے اور میری رگوں میں شرارے کوندنے لگے۔ ان کی حد سے بڑھتی ہوئی جسارت اور اپنی توہین میرے لیے ناقابل برداشت ہو گئی تھی۔

میں نے بستر پر پڑے پڑے کروٹ بدل کر اچانک ان پر جست لگائی اور ان میں سے تین کو ساتھ لیتا ہوا نیچے فرش پر ڈھیر ہو گیا۔ انھیں مجھ سے اتنے تیز رد عمل کی توقع نہیں تھی اس لیے میں نے ایک کے پیٹ کے نچلے حصے میں اپنے گھٹنے سے ضرب لگاتے ہوئے دوسرے کے چہرے پر دو ہتڑ اتنی شدید ٹکر رسید کی کہ دونوں کی چیخیں نکل گئیں۔ تیسرا میرے نیچے سے پھسل کر نکل جانے میں کامیاب ہو گیا۔ میں نے تڑپتے ہوئے پہلے شکار کی ٹانگوں کے درمیان اپنا دایاں گھٹنا بلند کر کے پوری بے رحمی کے ساتھ آخری ضرب لگائی اور اچھل کر کھڑا ہو گیا۔

زخمی ہونے والے دونوں حریف بری طرح چیخ رہے تھے۔ ایک کا چہرہ لہولہان ہو چکا تھا اور دوسرا اپنے گھٹنے سینے سے جوڑے درد کی شدت سے چکری کی طرح فرش پر گھوم رہا تھا۔ بقیہ دونوں خونخوار تیوروں کے ساتھ مجھ پر حملہ آور ہونے کے لیے پر تول رہے تھے۔ میرے لیے وہ مہلت غنیمت تھی۔ میں نے تیزی کے ساتھ پستول نکالا مجھے فوراً ہی اس کے وزن میں کمی کا احساس ہوا مگر پھر بھی میں نے ایک کے سینے کا نشانہ لے کر ٹریگر دبا دیا۔

کھٹکے کی ہلکی سی آواز ابھری لیکن کچھ بھی نہ ہوا۔ انھوں نے میری بے ہوشی کے دوران میگزین خالی کر دیا تھا۔

"ہم جانتے ہیں، تمھاری بھی گولیاں نکال دی گئی ہیں۔ برابر کا مقابلہ ہے۔ ابھی دیکھو کس طرح تمھاری ہڈیوں کا سرمہ بنتا ہے۔" میرے مقابل صف آرا خبیث صورت حریف دانت پیستے ہوئے بولا۔

اس کی ہرزہ سرائی اپنی جگہ تھی لیکن میں نے ان دونوں کی آنکھوں میں خوف کے ہلکے سے لہریے ناچتے دیکھ لیے تھے اس لیے انھیں پہل کا موقع دیے بغیر اپنی نفسیاتی برتری سے فائدہ اٹھانے کا بہترین موقع تھا۔

میں نے خبیث شکل والے پر ہی جست لگائی۔ وہ مجھے دبوچنے کے لیے تیار تھا لیکن میں نے اس کے قریب فضا میں ہی قلابازی کھا کر اس کے چہرے پر لاتیں رسید کیں اور وہ لڑکھڑاتا ہوا کافی دور جا گرا۔ اس سے پہلے کہ میں اپنا توازن درست کرتا، چوتھے نے کسی جونک کی طرح پیچھے سے میری کمر جکڑ لی اور اس پر دباؤ ڈالنے لگا۔

وہ مجھے بھینچ کر مارنا چاہ رہا تھا جب کہ میں اپنی زندگی بچانے کے لیے لڑ رہا تھا۔ اس لیے دونوں فریقوں کے جذبوں میں زمین آسمان کا فرق تھا۔ دوسری طرف یہ حقیقت تھی کہ میرے پہلے وحشیانہ وار کا شکار ہونے والے دونوں حریف فرش پر ہی پڑے ہوئے تھے۔ ان میں سے ایک کا جسم بے حس و حرکت ہو چکا تھا اور دوسرا اپنا خون میں لتھڑا ہوا چہرہ تھامے چیخ کراہ رہا تھا۔

میں نے ایک سیکنڈ کے ہزارویں حصے میں اپنی پوزیشن کا اندازہ لگایا پھر پوری قوت سے آگے جھک کر اپنی گردن کو پوری قوت سے پیچھے کی طرف جھٹکا۔ میری کھوپڑی کا عقبی حصہ کسی گرز کی طرح پیچھے والے کی ناک سے ٹکرایا اور وہ بھی بلبلاتا ہوا پیچھے الٹ گیا۔ میں نے پھرتی کے ساتھ پلٹ کر اس کی پسلیوں میں ٹھوکر لگائی۔ اسی اثنا میں خبیث صورت غراتا ہوا مجھ سے لپٹ گیا۔

وہ تعداد میں چار ضرور تھے لیکن غنیمت یہ تھا کہ میرا ایک وقت میں ایک ہی سے مقابلہ ہو رہا تھا۔ اگر میں ان میں سے کسی ایک کو خاک چاٹنے پر مجبور کر دیتا تو میرا کام بہت سہل ہو سکتا تھا۔

۔۔۔۔ ابھی میں پر جھکا تھا والے کو فرش سے اٹھنے کی تیاری کرتے

دیکھ کر میں نے اپنے بدن سے لپٹے ہوئے حریف کو اتنے شدید جھٹکے دیئے کہ ہم دونوں ایک دوسرے سے گتھے ہوئے فرش سے اٹھنے والے پر جا گرے اور اس کے لبوں سے مغلظات کا طوفان آزاد ہو گیا۔ میرے حریف کی کوشش تھی کہ کسی طرح مجھے نیچے گرا کر میرے سینے پر چڑھ بیٹھے تاکہ مکے مار کر میرا چہرہ بگاڑنے کا موقع مل جائے۔ اور میں سب سے زیادہ اپنا چہرہ ہی چھپا رہا تھا۔

اچانک زخمی ناک والے نے میری گردن پکڑ لی اور اس پر اپنے بازوؤں کا دباؤ بڑھاتے ہوئے میرا سر فرش سے ٹکرانے کی کوشش کرنے لگا جس میں میری مزاحمت کی وجہ سے اسے پوری طرح کامیابی نہیں ہوئی۔ ادھر میرے دونوں ہاتھ خبیث صورت کی گرفت میں پھنسے ہوئے تھے جس کی وجہ سے میں بڑی مشکل صورت حال سے دوچار ہو گیا تھا۔

لیکن وہ مشکل زیادہ دیر برقرار نہیں رہی۔ میری گردن پھنسی رہی لیکن بدن کے باقی حصے آزاد ہو گئے۔ آزادی کا وہ جزوی احساس بمشکل چند لمحوں کے لیے قائم رہا پھر میرے پیٹ اور پسلیوں کی بائیں طرف سے طاقتور ٹھوکروں کی یلغار شروع ہو گئی۔ سامنے سے مجھے بوکھلا کر جیسا ہی زخمی ناک والے نے مجھے چھوڑا تھا۔ اور اس کا دوسرا ساتھی ایک شدید ضرب سے کچھ بے حال کراہتے ہوئے پڑا ہوا تھا۔ اس وقت میرے ہاتھ آزاد تھے اس لیے میں نے جھپٹ کر زخمی ناک والے کے بال دونوں ہاتھوں سے نوچ لیے۔ اس ناگہانی افتاد نے اسے پریشان کر دیا اور میں اپنی گردن آزاد کرانے میں کامیاب ہو گیا۔

گردن آزاد ہوتے ہی میرے جسم کا توازن میرے قبضے میں آ گیا تھا۔ میں نے زخمی ناک والے پر سے ہٹتے ہی پوری قوت سے لات گھمائی جو نشانے پر لگی اور خبیث صورت کے قدم اکھڑنے لگے۔ لیکن اسی اثنا میں زخمی ناک والے کو ایک بار پھر میرے بدن کے گرد اپنی گرفت مضبوط کرنے کا موقع مل گیا۔ اس بار وہ جونک کی طرح ہاتھوں اور پیروں سے ایک ساتھ کام لینے کی کوشش کر رہا تھا۔

"ختم کرو یہ سرکس!" اچانک اس کمرے میں کامسٹ کی درشت آواز گونجی جس میں بڑی کاٹ تھی۔ زخمی ناک والے نے مجھے چھوڑ دیا۔ خبیث صورت جہاں تھا وہیں جم کر رہ گیا تھا۔ میں نے پلٹ کر دیکھا تو کمرے میں نہ کامسٹ موجود تھا نہ ہی کوئی دروازہ کھلا ہوا تھا۔ اس کی آواز چھت کے قریب ایک دیوار میں بنی ہوئی تاریک کھڑکی سے آ رہی تھی جو اسی کمرے سے ایک منزل اوپر چھت پر بنی ہوئی دو چھتی میں واقع تھی۔ شاید وہ ابتدا سے ہی اس کمین گاہ میں چھپ کر ایک اور چار کے تناسب سے ہونے والی وہ بھیانک مار دھاڑ دیکھ رہا تھا۔

تجسس کے نتائج نے اس کی آواز میں تلخی اور درشتی پیدا کر دی تھی۔ "ایک آدمی کو زیر نہیں کر سکے لعنت ہے۔ دنیا بھر کے تم سب حرام خور ہو گئے ہو" وہ اپنے آدمیوں پر برس رہا تھا۔

"چیف! اس نے دھوکے سے ہمارے دو ساتھیوں کو ناکارہ کر دیا ہوتا تو اب تک ہم اس کی چٹنی بنا چکے ہوتے" خبیث صورت والے نے جھنجھلائی ہوئی آواز میں اپنی صفائی پیش کرتے ہوئے کہا۔

"بے غیرتی کی باتیں مت کرو سینڈو" یہ کامسٹ کی آواز قہر بار ہو گئی تھی۔ "اس اکیلے سے بدلی کے آدمی کے لیے تمہیں چار آدمی درکار تھے؟ اس کے لیے تو صرف تم ہی کو کافی ہونا چاہیے تھا۔ جاؤ! اور غیرت ہے تو ڈوب مرو۔ آج تم نے مجھے بری طرح شرمندہ کیا ہے۔ ان دونوں بزدلوں کو بھی اٹھا کر اپنے ساتھ لے جاؤ جو جان بچانے کے لیے بے ہوشی کی اداکاری کر رہے ہیں۔"

"چیف! ابھی صرف پانچ منٹ اور دے دو" سینڈو کینہ توز نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے گڑگڑایا۔ "ان کے ہاتھ پیر نہ توڑ دوں تو میرے منہ پر تھوک دینا..... صرف پانچ منٹ مانگ رہا ہوں تم سے۔"

"بکواس مت کرو اور جو کہہ چکا ہوں اس پر عمل کرو!" کامسٹ کی غراہٹ گونجی۔ "ایسا نہ ہو کہ ان پانچ منٹوں میں تو بھی اپنے خون میں لتھڑا ہوا فرش پر پڑا نظر آئے۔ یہ لڑائی کشتی نہیں تھی۔ تم چاروں کو ہر بات کی کھلی آزادی دی گئی تھی۔"

سینڈو شاید کامسٹ کا منہ چڑھا تھا جو اس سے پانچ منٹ کی مہلت بھی مانگ بیٹھا ورنہ کامسٹ کی بات پر دوسرے کی آنکھوں سے خوف جھانکنے لگا۔ اس کی ٹھوڑی اور ناک پر ورم آنے کی وجہ سے اس کا چہرہ بالکل ہی مسخ ہو کر رہ گیا تھا۔

کامسٹ کی بات پوری ہوتے ہی وہ دونوں فرش پر بے حس و حرکت پڑے ہوئے اپنے ساتھیوں کی طرف بڑھے اور میں نے اپنی گیلی آستین سے چہرہ صاف کرتے ہوئے جیب سے سگریٹ کا پیکٹ نکال لیا۔ غنیمت یہ تھا کہ مجھ پر الٹی جانے والی پانی کی بالٹی سے سگریٹ اور ماچس میں صرف نمی آئی تھی۔ وہ دونوں چیزیں ناکارہ نہیں ہوئی تھیں۔

"یہ تو شاید مر ہی گیا ہے چیف!" چند سیکنڈ بعد سینڈو کی تشویش آمیز آواز ابھری۔ وہ میرے گھونسوں کی زد میں آنے والے کے ساکت بدن کے پاس اکڑوں بیٹھا ہوا اس کی نبضیں ٹٹول رہا تھا۔

مر گیا ہے تو کہیں سے جا کر دفن کر دو۔ کاسٹ کی جھلاہٹ بھری آواز میں غیر انسانی سرد مہری عود کر آئی تھی۔ "اس کی موت کے ذمے دار صرف اور صرف تم ہو۔ اگر تم چاروں آپس کے جھگڑے میں مجبور نہ ہوتے تو تمہاری یہ درگت نہ بنتی۔"

وہ دونوں ان دونوں کو اپنے کندھوں پر لاد کر تیزی سے اس کمرے سے نکلتے چلے گئے۔ وہ جس دروازے سے گئے وہ مقفل نہیں تھا اس لیے میں بھی سگریٹ کا دھواں اڑاتا بے پروا سے انداز میں اسی طرف ہولیا۔

"تم ٹھہرو!" فضا میں کاسٹ کی تحکمانہ آواز گونجی۔ "تمہیں جانے کی اجازت نہیں دی گئی ہے۔"

"یہ جوابی مقابلہ جیتنے کے بعد بھی مجھے کسی اجازت کی ضرورت ہے؟" میں نے اپنی پیش قدمی جاری رکھتے ہوئے دوسری سمت کی تاریک کھڑکی کی طرف دیکھتے ہوئے معنی خیز لہجے میں سوال کیا۔

تاریک کھڑکی میں ایک شعلہ لپکا اور کھٹاک کی ہلکی سی آواز کے ساتھ ایک گولی فضا میں تیرتی ہوئی میرے قدموں سے چند انچ آگے سنگ مرمر کے فرش میں پیوست ہوگئی اور میں اپنی جگہ رک گیا۔ جیسے لوہے کا بے آواز پستول میرے حق میں ان چاروں سے زیادہ خطرناک ثابت ہوسکتا تھا لیکن میں نے کاسٹ پر اپنی بے خوفی ظاہر کرنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔ "ڈرتے ہو تو سامنے کیوں نہیں آجاتے... میں یہاں تم سے ملنے کے لیے آیا تھا۔ ایسی ذلیل تو میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھی...!"

میں یکلخت خاموش ہوگیا۔ مجھے یاد آ گیا تھا کہ اس ملاقات میں ڈان تھری کی شرکت بھی طے تھی۔ اگر وہ آس پاس موجود تھا تو ہماری اردو میں ہونے والی گفتگو سے نابلد رہا ہوگا اس لیے میں نے فوراً انگریزی بولنی شروع کر دی۔ "مجھے نہیں معلوم تھا کہ دوستوں اور مہمانوں کے ساتھ ایسا گھٹیا سلوک کرتے ہو۔ میں ایک لمحے کے لیے بھی تم سے اشتراک کے بارے میں نہیں سوچ سکتا۔ سامنے آکر دو دو ہاتھ کرو کیوں کہ میں فوراً واپس جانا چاہتا ہوں۔"

"ہیلو ویسائی ڈیئر فرینڈ!" فضا میں ڈان تھری کی آواز گونجی۔ "ان چاروں کے مقابلے میں تم نے بہت بے جگری دکھائی ہے۔ یہ کاسٹ کی نہیں بلکہ میری تجویز تھی۔ میں کھل کر یہ دیکھنا چاہتا تھا کہ تم ناگہانی اور بدترین حالات میں بھی بہترین قوت فیصلہ اور دلیری کا مظاہرہ کرسکتے ہو۔ مجھے افسوس ہے کہ کاسٹ کا ایک باصلاحیت آدمی

میرے اس تجربے کی بھینٹ چڑھ گیا اور باقی تین بھی ٹوٹ پھوٹ کا شکار ہوگئے لیکن مذاکرات سے پہلے یہ مظاہرہ ناگزیر تھا۔"

"شاندار تجربہ تھا تمہارا!" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "اگر وہ چاروں واقعی میرے ہاتھ پیر توڑ ڈالتے تو شاید کاسٹ میرا دم نکلنے کا انتظار کیے بغیر مجھے زندہ دفن کرنے کی ہدایات جاری کر دیتا۔"

"کاسٹ کے بارے میں ایسی باتیں نہ سوچو۔" ڈان کا لہجہ بدستور نرم رہا۔ "ہم دونوں دوربینوں سے بغور تمہاری ایک ایک حرکت کا جائزہ لے رہے تھے۔ تمہیں خطرہ درپیش ہوتا تو مقابلہ اسی لمحے روک دیا جاتا۔"

"مجھے مجبوراً تمہاری بات پر یقین کرنا پڑے گا۔" میں نے لاپروائی سے کہا۔ "لیکن پہلے نقابوں میں سامنا ہو گیا تھا، آج ایسا معلوم ہوتا ہے کہ صرف آوازوں پر ہی گزارہ کرنا پڑے گا۔ تم دونوں سامنے کیوں نہیں آتے؟"

"تم وہیں ٹھہرو، ہم نیچے آ رہے ہیں۔" تاریک کھڑکی سے آواز آئی۔ میں نے آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر اس تاریک کھڑکی کا جائزہ لینا چاہا مگر وہاں سوائے اندھیرے کے کچھ نظر نہ آیا لیکن میری چھٹی حس کہہ رہی تھی کہ اس تاریکی کی اوٹ میں چھپا ہوا کوئی تیسرا آدمی اس وقت بھی میری نگرانی کر رہا تھا۔ میں نے بڑھ کر فرش پر سے وہ بے آواز پستول اٹھا لیا اور اس کے میگزین کا جائزہ لینے لگا جو خالی کیا جا چکا تھا۔ میں نے پستول کی نال اس تاریک کھڑکی کی طرف بلند کی ہی تھی کہ ادھر سے ایک سپاٹ سی آواز ابھری۔ "پستول پھینک دو ورنہ بدن چھلنی کر دیا جائے گا۔"

اردو میں کہا گیا تھا۔

میں نے قہقہہ لگاتے ہوئے پستول والا ہاتھ گرا لیا۔ "شاید تمہیں ابھی بتایا گیا ہے ورنہ تمہیں بھی معلوم ہوتا کہ میرے پستول کا میگزین خالی ہے۔ میں نے تو تمہارا سراغ لگانے کے لیے نال بلند کی تھی۔ اندھیرے میں چھپے گیدڑوں کا سراغ لگانا اتنا آسان نہیں ہوتا اس کے لیے کوئی نہ کوئی تدبیر آزمانی پڑتی ہے۔"

شاید اسے کچھ مخصوص ہدایات کے تحت اس تاریک مچان پر مامور کیا گیا تھا کیوں کہ اس نے میرے اشتعال انگیز تبصرے کا کوئی جواب نہیں دیا اور اسی اثنا میں ایک دیوار کے پیچھے سے ایک نقاب پوش سامنے آ گیا جو میرے اندازے کے مطابق کاسٹ کے علاوہ کوئی اور نہیں تھا۔

"میرے پیچھے چلے آؤ!" کامسٹ نے دیوار کی اوٹ سے نکل کر مجھ سے کہا اور دوبارہ اسی طرف غائب ہو گیا جہاں سے نمودار ہوا تھا۔ میں دیوار کے ساتھ گھوما تو اسے ایک طویل اور روشن راہداری میں آگے بڑھتے ہوئے دیکھا جو اس کمرے کا حصہ نہیں تھی۔ میں تیز قدموں سے چلتا ہوا اس کے ساتھ ہو لیا۔ کچھ دور چلنے کے بعد وہ دائیں طرف مڑ گیا۔ وہاں نیچے اور اوپر جانے والے زینے نظر آ رہے تھے۔ مجھے علم نہیں تھا کہ اس وقت ہم کون سی منزل پر تھے۔ کامسٹ نیچے جانے والے زینے اترنے لگا تو میں بھی اس کے پیچھے تھا۔ زینے ختم ہونے پر ماحول بالکل ہی بدلا ہوا تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے ہم جدید سہولتوں سے آراستہ کسی پرتعیش دفتر میں پہنچ گئے ہوں لیکن شیشے کی اور چوبی دیواروں سے تقسیم کیے ہوئے وسیع ہال کا پوری طرح جائزہ لینے کا موقع نہیں مل سکا کیوں کہ کامسٹ نے اچانک میرے لیے ایک دروازہ کھول دیا تھا۔

میرے اندر داخل ہوتے ہی کامسٹ نے آہستگی سے دروازہ بند کر دیا۔ وہ خود باہر رہ گیا تھا۔

کمرے کا فرنیچر اور آرائش کا انداز کسی بڑے کاروباری ادارے کے سربراہ کے دفتر جیسا تھا۔ فرش پر دبیز قالین موجود تھا۔ دیواروں کے ساتھ بڑے بڑے منقش صوفے اور ان ہی سے ملتی ہوئی آرام دہ کرسیاں لگی ہوئی تھیں۔ کمرے کی فضا میں ائیر کنڈیشنر کی فرحت بخش خنکی رچی ہوئی تھی لیکن اس دفتر میں روشنی کا بندوبست بہت پراسرار تھا۔

فالس سیلنگ میں نصب تمام روشنیاں ایسے زاویے سے لگائی گئی تھیں کہ ملاقاتیوں کی نشست والا حصہ پوری طرح منور تھا۔ بڑی میز کے آگے رکھی ہوئی کرسیاں بھی روشنی میں تھیں لیکن وسیع و عریض آبنوسی میز کا عقبی حصہ پیچھے رکھی ہوئی کرسی سمیت تاریکی میں تھا۔ روشنی اور اندھیرے کا وہ امتزاج اتنی مہارت کے ساتھ پیدا کیا گیا تھا کہ روشنی میں موجود کسی شخص کے لیے انعکاس کے باعث اپنے میزبان یا اس کی عقبی دیوار کا جائزہ لینا بھی ممکن نہیں تھا۔

"سیدھے چلے آؤ! میں تمہارا منتظر ہوں۔" میرے ٹھٹکتے ہی میز کے عقب سے ڈان کی پرجوش آواز آئی۔ "آج تم نے اپنی پھرتی اور جنگجویانہ مہارت سے میرا دل خوش کر دیا۔ میں نے بڑی مدت کے بعد ایسا یادگار مقابلہ دیکھا ہے۔"

"حالاں کہ اس مقابلے میں اس کے علاوہ کوئی بات نہیں تھی کہ ایک آدمی بہت بے بسی کے عالم میں دردناک موت کا شکار ہو گیا۔" میں نے آبنوسی میز کے سامنے پڑی ہوئی ایک کرسی سنبھالتے ہوئے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "شاید تمہیں لوگوں کی اذیت سے تڑپ کر مرتے ہوئے دیکھ کر کسی قسم کی تسکین حاصل ہوتی ہے۔"

"تم غلط سمجھ رہے ہو۔" میز کے پیچھے اندھیرے میں سے آواز ابھری۔ "میں کامسٹ کو تمہاری صلاحیتوں کے بارے میں قائل کرنا چاہ رہا تھا۔ عجیب کردہ متذبذب تھا۔ اسی وجہ سے ملاقات سے پہلے اچانک تم کو ایک مشکل امتحان میں ڈالنا پڑ گیا۔ مجھے خوشی ہے کہ تم مقابلے میں سرخرو رہے۔ تمہیں جس ذہنی کوفت اور جسمانی تکلیف سے دوچار ہونا پڑا، اس کے لیے میں ذاتی طور پر معذرت خواہ ہوں۔ تمہیں کامسٹ کے چار بہترین آدمیوں کے ساتھ تمہارے دست بدست مقابلے کی تجویز میری ہی تھی۔"

مجھے یقین نہیں آ رہا تھا کہ میں اس وقت دنیا کے کسی دہشت دار شخص کے روبرو بیٹھا ہوا ہوں۔ مقابلے کی تلخی کے بعد ڈان کے رویے نے مجھے خوشگوار حیرت سے دوچار کر دیا تھا۔

"تمہیں کوئی شبہ نہیں ہونا چاہیے۔ ہمارے بارے میں ہر طرف گمراہ کن اور خوفناک افواہیں پھیلائی جاتی ہیں۔ لیکن درحقیقت ہم ایسے نہیں ہیں۔ ہم کاروباری لوگ ہیں جو ہر طرح اور ہر قیمت پر ان لوگوں میں اپنا اثر و رسوخ پیدا کر لیتے ہیں جو سیاست اور حکومت میں اہم ترین فیصلے کرنے کی قوت رکھتے ہیں۔ ان کی مدد سے ہمیں قابلِ رشک کامیابیاں حاصل ہوتی ہیں اور ان ہی کامیابیوں سے جلنے والے حریف حسد کا شکار ہو جاتے ہیں۔ اپنے طریقہ کار کی بنا پر ہم ہر وقت باعزت مفاہمت اور تصفیے کے لیے تیار رہتے ہیں۔ اس میں ہم عار محسوس کرتے ہیں نہ ہتک۔ تمہارے ساتھ زیادتی کی گئی اور میں نے معذرت کر لی۔ اس سے میرے مقام پر کوئی فرق نہیں پڑتا۔"

میں اس سے مافیا کی ساخت، اس کے کردار اور اثرات پر مذاکرات کرنے نہیں آیا تھا اس لیے میں نے اس کے دعووں پر کوئی اعتراض کیے بغیر سوال کیا۔ "اگر تم کو مجھ پر اعتماد تھا تو کیا وہ کافی نہیں تھا جو تم کامسٹ سے بلند منصب پر نظر آتے ہو۔ تمہارے لیے اس کی تشفی اس قدر اہم اور ضروری کیسے ہو گئی؟"

"مفاہمت، باعزت مفاہمت!" اس کی آواز نرم ہو گئی تھی۔ "میں اس سے اوپر ضرور ہوں لیکن میرا اسٹیشن میلان ہے جب کہ سسلی سے خصوصی انتخاب ات کے ساتھ

پاکستان بھیجا گیا ہے۔ حتیٰ کہ اپنا کوئی آمرانہ فیصلہ مسلط کرکے چلا جاؤں تو اس کے اثرات کامسٹ کو بھگتنے پڑ سکتے تھے۔ اس کا اعتماد اور اطمینان میرے لیے بہت اہم ہے۔"

"پھر اس وقت اسے باہر کیوں رکھا گیا ہے؟" میں نے سوال کیا۔ "تمہارا یہ اقدام باہمی اعتماد کے اصول کے سراسر منافی ہے۔"

"جو باتیں میں اب کر رہا ہوں، اس کے سامنے نہیں کرسکتا تھا۔ اس کی انا کے خیال سے اسے باہر رکھا ہے ورنہ معاملے کی بات اسی کی موجودگی میں طے ہوگی۔"

"اور تم میرے سامنے نہیں آؤ گے؟" میں نے پوچھا۔

"اس کا انحصار ہمارے سمجھوتے پر ہے۔ میں تو اصل درمیان کا آدمی ہوں، تمہارا اصل تعارف کامسٹ سے ہوگا۔"

"تم سامنے نہ آؤ، لیکن میرا خیال ہے کہ میں نے تمہیں پہچان لیا ہے۔" میں نے بڑا اعتماد لہجے میں کہا۔

نیٹ کے عقب سے فوراً کوئی جواب نہیں آیا۔ چند ثانیوں کے سکوت کے بعد وان کی آواز ابھری تھی۔ "یہ ناممکن ہے۔"

"مجھے یقین ہے کہ زروقی کے ہمراہ ہوٹل میں ٹھہرنے والوں میں تم بھی شامل تھے۔ تم لوگ میلان کے ایک مقابلۂ حسن میں زروقی کی گرل فرینڈ نادیہ جگالا کو سپورٹ کرنے کے لیے دلچسپی لے رہے تھے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" اس نے اعتراف کیا۔ "لیکن اس حد تک پہچان لینا کوئی اہمیت نہیں رکھتا۔ ان میں میں دس بار بھی تمہارے قریب سے گزر جاؤں تو تم مجھے شناخت نہیں کرسکو گے۔"

"شاید تمہارا خیال درست ہو۔ اب اگر کام کی باتیں طے کرلی جائیں تو میں ممنون ہوں گا۔"

اس نے انٹرکام پر فوراً ہی کسی کو ہدایت کی اور چند ثانیوں بعد کامسٹ اپنے چہرے پر سیاہ نقاب چڑھائے اس کمرے میں آموجود ہوا۔ اس نے کچھ کہے بغیر میرے برابر والی کرسی سنبھال لی تھی۔

ان دنوں پاکستان میں مافیا کا آپریشن کراچی تک محدود تھا اس لیے کامسٹ نہ صرف کراچی بلکہ پاکستان کا ہیڈ چیف بھی کہا جاسکتا تھا۔ ان کی مالی سرگرمیوں کا دائرہ محدود تھا اور تنظیم تجرباتی مراحل سے گزر رہی تھی اس لیے اسٹ کے عہدے کو مافیا کے بھرپور یونٹ کا درجہ حاصل نہیں تھا لیکن ان لوگوں کو اطالوی مافیا کی رہنمائی ضرور حاصل

تھی اور وہ آہستہ آہستہ تعمیرات، صنعتوں اور دوسرے کاروبار میں دخیل ہوتے جارہے تھے۔ کامسٹ نے اس تعارف کے بعد مجھے اپنے نائب کی حیثیت سے کام کرنے کی پیش کش کی تو میرے پاس اسے قبول کرنے کے علاوہ کوئی چارۂ کار باقی نہیں رہ گیا تھا۔ میں جانتا تھا کہ میرے انکار کی صورت میں نرم خو وان کے تیور بگڑ جاتے اور وہ شاید مجھے اپنے ہاتھوں سے شوٹ کردیتا۔

"اصولی طور پر میں تیار ہوں لیکن ہمارے درمیان مفاہمت کے لیے ایک دوسرے کا تفصیلی تعارف ضروری ہے۔" میں نے خوش دلی کے ساتھ کہا۔

"یہ بات قابل قبول ہے۔" کامسٹ کے کچھ بولنے سے پہلے وان نے تسلیم کیا۔ "اپنے چہرے سے نقاب ہٹادو۔"

کامسٹ نے قدرے جھجکاہٹ کے ساتھ اپنے چہرے سے سیاہ نقاب اتاری اور میں اس کے پستول میں سامنے ہوتے چہرے پر نگاہ پڑتے ہی بھونچکا رہ گیا کیوں کہ وہ چہرہ میرے لیے ناآشنا نہیں تھا۔

سیٹھ حبیب جیوانی کا پاکستان کے ایک مشہور کاروباری خانوادے سے تعلق تھا، صنعت کاری اور تعمیرات اس خاندان کے دو مرغوب شعبے تھے لیکن کچھ

عرصے پہلے دنیا بھر کے اخبارات میں سیٹھ حبیب کی تصاویر کے ساتھ یہ جلی خبریں شائع ہوئی تھیں کہ پاکستان کا ممتاز صنعت کار مغربی جرمنی میں ہیروئن اسمگل کرتے ہوئے رنگے ہاتھوں پکڑا گیا تھا۔ مجھے یہ بھی یاد تھا کہ جرمنی کی عدالت میں مقدمے کی سماعت کے بعد سیٹھ حبیب کو پندرہ سال قید بامشقت کی سزا سنائی گئی تھی جس میں کمی یا معافی کا کوئی امکان نہیں تھا۔ بعض اخبارات نے تو یہاں تک تبصرے کیے تھے کہ معاشرے میں باعزت مقام رکھنے کے باوجود سیٹھ حبیب نے جس گھناؤنے جرم کا

ارتکاب کیا تھا اس کے پیش نظر اسے سزائے موت بھی دی جاتی تو کم ہوتی لیکن اس کی خوش قسمتی تھی کہ جرمنی کے قانون تعزیرات میں ایسی کسی سزا کا وجود نہیں تھا۔ معاشرے کی اصلاح کے بجائے فرد کی اصلاح اور تربیت کے حامیوں نے قانون کی کتابوں سے سزائے موت کو کب کا خارج کرادیا تھا۔

مغربی جرمنی میں سزایاب حبیب کو سامنے دیکھ کر میں حیران ہوا جارہا تھا مگر کامسٹ وہ اپنے چہرے سے پسینہ صاف

کرنے کے بعد خود ہی بولا تھا "معلوم ہوتا ہے کہ تم نے مجھے پہچان لیا ہے؟"

"تمھیں کون نہیں پہچانے گا؟ جیل سے کب رہا ہوئے ہو؟"

"رہا کیسے ہوتا؟ ابھی تو اپنی سزا کا ایک سال بھی پورا نہیں کیا ہے۔" اس نے مسکرا کر کہا اور میں الجھ کر رہ گیا۔

"مغربی جرمنی کی جیل میں ایک ایسا شخص بٹھا دیا گیا ہے جو تقریباً حبیب کا ہم شکل ہے اور اسے نکال لیا گیا ہے۔" ڈان نے میری حیرت بھانپ کر وضاحت کرتے ہوئے کہا۔ "اسی لیے حبیب کو نقاب استعمال کرنی پڑتی ہے یہ اجتماعات سے گریز کرتا ہے اور ہر اس مقام سے دور بھاگتا ہے جہاں اس کے پہچان لیے جانے کا اندیشہ ہو۔"

"یہ تو ظلم ہے کہ تم نے اپنی جگہ ایک بے گناہ انسان کو قیدی بنا دیا۔"

"ظلم نہیں، میرا ڈپلیکیٹ اسے میرا احسان سمجھتا ہے وہ ایک تعلیم یافتہ مگر بے روزگار نوجوان تھا جس نے اپنے بہن بھائیوں اور بیمار ماں کے لیے خود کو رہن رکھا ہے۔ آزاد رہ کر وہ ان کو ایک وقت کی روٹی بھی فراہم نہیں کر سکتا تھا، اپنی شادی کا تصور اس کے خواب و خیال میں بھی نہیں تھا، اس کے گھر والوں کو بتایا گیا ہے کہ وہ ولایت میں نوکری کر رہا ہے۔ ان لوگوں کو ہر ماہ ایک ہزار ڈالر کا ڈرافٹ اس کے نام سے بھجوا دیا جاتا ہے۔ آج اس کا پورا گھرانا خوشحال ہے جب وہ میری قید بھگت کر واپس آئے گا تو ایک نئی زندگی کی خوشیاں اس کی منتظر ہوں گی۔ وہ میرے آدمیوں سے نہ ٹکرایا ہوتا تو شاید اب تک مایوس ہو کر خودکشی کر چکا ہوتا۔"

"جرمنی جیسے ملک میں حکام اتنے بڑے فراڈ سے بے خبر ہیں؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔

"آزاد اور جمہوری ملکوں کے پیسے میں بڑی قوت ہوتی ہے۔" ڈان کے فلسفیانہ خیالات نے مجھے چونکا دیا۔ "ایک جیل سے دوسری جیل میں تبادلے کے دوران ہم نے اپنا کام کر لیا۔ ہمیں صرف اس ماہر کو خریدنا پڑا جو ہر قیدی کا ریکارڈ آفس میں کمپیوٹر پر قیدیوں کے فنگر پرنٹس پر رپورٹیں مرتب کرتا رہتا ہے باقی سب تعلقات کے کرشمے تھے۔"

بات بڑی حد تک واضح ہو گئی تھی۔ سیٹھ حبیب ایک طاقتور اور بارسوخ آدمی تھا۔ اسے سزا سنائے جانے کے بعد جیل میں اس سے مافیا والوں نے رابطہ قائم کیے ہوں گے اور انھوں نے اس شرط پر اسے جیل سے رہائی دلانے کی پیشکش کی ہوگی کہ پاکستان واپس لوٹ کر وہ مافیا کے مفادات کے لیے کام کرے گا۔ اس اعتبار سے پاکستان میں مافیا کی عمر زیادہ نہیں تھی اور اسی وجہ سے مافیا والے یہاں کے معاملات کی بھرپور سرپرستی اور دیکھ بھال کر رہے تھے تاکہ اس نوخیز پودے کو جلد از جلد ایک ایسے تناور درخت میں تبدیل کر دیں جس کی جڑیں معاشرے کے مضبوط اور مقتدر طبقوں تک پھیلی ہوئی ہوں۔

بادی النظر میں رشی اور مافیا میں کوئی فرق نظر نہیں آتا تھا۔ دونوں میں شورش پسند عناصر کی بھرمار تھی جو ذرا سی بات پر خونریزی کے لیے تیار رہتے تھے۔ دونوں کے روابط جرائم پیشہ عناصر سے تھے اور دونوں ہی پاکستان میں سرحد پار سے آنے اور تیار ہونے والی ہیروئن میں گہری دلچسپی رکھتے تھے۔

دونوں میں کوئی فرق تھا تو صرف وہی تھا جو ڈان نے مجھے بتایا تھا اور جس کا میں خاصی حد تک خود بھی گواہ تھا۔ رشی والوں نے ہیروئن باہر اسمگل کرنے کے ساتھ ہی اسے پاکستان کی بستیوں اور شہروں میں سستا کرایا تھا تاکہ ڈان کے بقول ہیروئن کے عادی افراد کی حالت زار کے ذریعے پاکستان میں افیم کی کاشت اور ہیروئن کے خلاف رائے عامہ کو حرکت میں لایا جائے۔ اس کے ساتھ وہ پاکستان میں ہیروئن کی تجارت کے ہر منبع پر قابض ہونے کے لیے کوشاں تھے تاکہ مقامی منڈی سے جو فاضل مقدار بچے اسے ملک سے باہر لے جا کر سستی آڑ لے کے پیرو دو ایک کاروں کی ڈنگ نما پر تلف کیا جا سکے۔ اپنے طریقۂ کار کا بھرم برقرار رکھنے کے لیے وہ تھوڑی بہت ہیروئن بھاری ملاوٹ کے ساتھ غیر ملکی منڈیوں میں بھی پھیلاتے رہتے تھے۔ انھیں صرف اس وقت کا انتظار تھا جب پاکستان میں افیم اور ہیروئن سے نفرت اس انتہا کو پہنچا دی جائے جہاں اس کاروبار میں ملوث لوگوں کے خلاف انتہائی اور تشدد آمیز کارروائی پر بھی ان کی ہمدردی میں کوئی رد عمل نہ ہو۔

حبیب کی مافیا ایک خالص تجارتی تنظیم تھی جنھیں پاکستان کی کمزور معاشی منڈی سے ذرا بھی دلچسپی نہیں تھی کہ وہ یہاں سے خالص ترین ہیروئن سمیٹتے اور بین الاقوامی منڈیوں میں ایک کے سو بنا سکیں۔ ان کی سچائی کا سب سے بڑا ثبوت یہ تھا کہ ان کا مقامی سربراہ ایک ایسا مقامی تھا جو ہزاروں کے کروڑوں بنانے کے چکر میں مغربی جرمنی کی کسی عدالت سے پندرہ سال سزا کی سند حاصل کر چکا تھا۔

میں کسی سانپ کی آنکھوں جیسی مقناطیسی کشش تھی جو
شکار کو مسحور کر دیتی ہے اور سانپ دھیرے دھیرے سرک
کر اس کا شکار کر لیتا ہے۔ مجھے اعتراف کر لینا چاہیے کہ
اس کی شخصیت بہت بھرپور اور بارعب تھی۔ اس کے
چہرے کی تیکھی ساخت سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ جو کچھ
کہہ دیتا تھا اسے کر گزرنے کی طاقت اور اہلیت بھی
رکھتا تھا۔

"میں تمہارا مشکور ہوں ڈوان! کہ تم نے مجھے اپنی
رونمائی کے قابل سمجھا۔" میں نے اس سے مرعوب ہو کر
غیر ارادی طور پر کرسی سے قدرے آگے جھکتے ہوئے سر کو خم
دے کر کہا۔ "تمہاری گفتگو اثر انگیز اور پرمغز ہے۔ قانون
تو ہر ایک سے انصاف کا داعی ہوتا ہے۔ معاشرے
کے مراعات یافتہ طبقوں کا تحفظ کرنے والی دستاویز کو کون
قانون کہہ سکتا ہے؟"

"زمانہ بدل گیا ہے۔ اب مافیا صرف کھیتوں، کھلیانوں،
جاگیروں اور مزارعوں پر حکومت نہیں کرتی، ہم وسائل کے
مالک ہیں۔ قانون جن کا پشت پناہ ہے ان سے ہماری
آویزش چلتی ہے اور ہم اچھے اور برے، جائز اور ناجائز،
تمام ذرائع استعمال کر کے انہیں زک پہنچاتے ہیں۔ ہمارے
اپنے مفادات اور ترجیحات ہیں جنہیں ہر قیمت پر حاصل
کیا جاتا ہے لیکن اس صدی کے وسط میں ہیروئن نے
کاروبار کے تصور میں ایک انقلاب برپا کر دیا ہے۔" وہ
دھیمے لہجے میں بول رہا تھا۔ "کاروبار ہیروں کا ہو یا ہیروئن
کا، کاروبار ہی کہلاتا ہے۔ آج ہیروئن اس مقام پر ہے
کہ تجارت میں دنیا کی کوئی جنس اس کا مقابلہ نہیں کر سکتی۔
اس پر بے اندازہ منافع ہے۔ یہ سرمایہ پیدا کرتی ہے
اور سرمایہ ہی آج کی دنیا میں ہر طاقت کا منبع ہے۔ تم خوش
نصیب ہو کہ ایک ایسی پیداواری منڈی میں بیٹھے ہوئے
ہو جو دنیا کی بہترین ہیروئن کی تیاری میں خود کفیل ہے۔
تمہاری زرخیز پہاڑی ڈھلانوں پر ہیروئن کے خام مال کی
کاشت سے لے کر سرحدی پٹی میں ہیروئن کشید کرنے
والے کارخانوں تک ہر سہولت موجود ہے۔ اس کی قلیل
مقدار پر جو بھاری منافع ہوتا ہے وہ اپنی جگہ پر ہے لیکن
اس میں بھاری مقدار میں بے ضرر کیمیکلز ملا دی جائیں تو
یہ نفع سیکڑوں گنا بڑھ جاتا ہے۔ تمہیں اپنی ساری توجہ اسی
پر مرکوز کرنی ہے۔"

"یہ میرا پہلا کام ہو گا مگر اس کے لیے مجھے شی کے
مالکوں کا تعاون حاصل کرنا ہو گا۔ وہ ایک عرصہ دراز سے اس
علاقے میں کام کر رہے ہیں اور شاید انہیں ان ہی سے

ہماری محاذ آرائی ہو گی۔"

"تمہیں اپنے فیصلے کرنے میں حبیب کا تعاون [illegible]
رہے گا۔ یہ بھی شخص کو اپنے لیے سب سے [illegible]
تصور کرتا ہے لیکن میں اتنا ضرور بتا دوں کہ ہیروئن [illegible]
بڑی کھیپ باہر نہیں بھیجی جاسکے گی۔" ڈوان نے [illegible]
کی تھوڑی تھوڑی مقدار تنہا چہروں کے ذریعے [illegible]
سے باہر بھیجی ہو گی۔ وہ لوگ منزل پر مال [illegible]
کے حوالے کریں گے جو اسے ہمارے خفیہ [illegible]
تک پہنچانے کے ذمہ دار ہوں گے۔ اس کے [illegible]
فروخت اور تقسیم کے لیے ایک مربوط نظام پہلے سے
موجود ہے۔" اس نے اشارے سے میز کے اوپر چھت
میں معلق ہوئی روشنی گل کر دی اور یک بیک اندھیرا
کیا معدوم ہو گیا۔

"میں ان ہدایات کے لیے تمہارا مشکور ہوں۔" [illegible]
کے سامنے پھیلا ہوا اندھیرا دور ہونے پر [illegible]
آمیز لہجے میں کہا۔ "جو کچھ میری بساط میں ہے وہ [illegible]
گزروں گا۔"

"کس سے بات کر رہے ہو؟" میرے برابر سے
حبیب نے حیرت آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"تم سے نہیں، میں ڈوان سے مخاطب تھا۔" [illegible]
سنجیدگی کے ساتھ کہا۔

"ڈوان جا چکا ہے۔ اب تمہیں [illegible]
کر لینی چاہئیں۔" اس نے مجھے مطلع کیا۔

"وہ کہاں چلا گیا؟ ابھی تو یہیں تھا۔" میں نے حیرت
اور بے یقینی کے ساتھ کہا کیوں کہ روشنی گل ہونے کے
بغیر نکاسی کے راستے تک پہنچنا ناممکن تھا اور جب [illegible]
نے میز کے اوپر روشنی کی تھی تو میں نے دیکھ لیا تھا
اس کے پیچھے والی سپاٹ دیوار میں نکاسی کا کوئی راستہ
موجود نہیں تھا۔

"یقین نہیں آتا تو اپنی آنکھوں سے دیکھ لو۔" [illegible]
نے میز کے گرد گھوم کر دوبارہ وہ روشنی جلا دی جو [illegible]
آخر میں گل کر دی تھی اور میں یہ دیکھ کر ششدر رہ گیا کہ
کے پیچھے خالی کرسی پڑی رہ گئی تھی، ڈوان لاپتا تھا۔

حبیب نے اس کی چھوڑی ہوئی کرسی سنبھال لی [illegible]
پوزیشن میں وہ خاصا باوقار نظر آ رہا تھا۔ معلوم [illegible]
ہو رہا تھا کہ اس کا مجرموں کی کسی تنظیم سے کسی قسم کا [illegible]
ہو گا۔

"مغربی جرمنی کی جیل سے میرے فرار کا راز [illegible]
تک فاش نہیں ہوا ہے۔" مجھے حیران دیکھ کر حبیب [illegible]

نکا؟ لیکن میں جانتا ہوں کہ میں ایک مفرور مجرم
ہوں۔ میں نے اپنے دفتر سے نکاسی کے لیے
خفیہ راستے رکھے ہوئے ہیں جن کی مدد سے
نظروں میں آئے بغیر آنا فانا میں یہاں سے نکل
جاتا ہوں۔ گوان کو میں نے اپنے بعض انتظامات سے
آگاہ کر دیا تھا۔ وہ آمد و رفت کے لیے ایسا ہی ایک
راستہ استعمال کرتا ہے۔"

"ایسی آزادی کس کام کی کہ اپنے ملک میں بھی
چوروں کی طرح رہنے پر مجبور ہو!"

"اس آزادی کی قدر تم نہیں جان سکتے۔" وہ ایک
لمبی سانس لے کر بولا۔ "میں جیل کے بجائے آرام سے
اپنے گھر میں سوتا ہوں۔ میری بیوی اور سینڈرو کے بعد
پاکستان میں تم تیسرے شخص ہو جسے میں نے اپنے راز
میں شریک کیا ہے ورنہ میرے والدین اور پورے
خاندان والے یہی سمجھتے ہیں کہ میں قید بھگت رہا ہوں۔"

"تمہارا پورا خاندان آسودہ اور خوش حال ہے۔ کیا
تمہارے فرار کے بعد ان میں سے کسی نے جرمنی جا کر
جیل میں تم سے ملاقات کرنے کی کوشش نہیں کی؟"

"کئی بار کوششیں کی گئیں لیکن میں نے اپنی مرضی
جیل انتظامیہ والوں نے جیل کے حکام سے کہہ دیا ہے
کہ وہ اپنے جرم پر اس قدر شرمسار ہے کہ سزا پوری
ہونے تک اپنے خاندان کے کسی فرد کا سامنا نہیں کرنا
چاہتا۔" وہ ایک مغموم مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔ "میرے
رشتے دار اس کے لیے تحفے وغیرہ چھوڑ کر مایوس اور
بے نیل مرام واپس لوٹ آتے ہیں۔ اپنی خفیہ آزادی کو
برقرار رکھنے کے لیے مجھے بڑی حد تک قربانی دینی پڑی ہے۔"

"جہاں تک مجھے یاد پڑتا ہے، گرفتاری کے وقت تم
ایک معصوم بچے کے باپ بھی تھے۔"

"ہاں" ہونٹوں اور بھیگتے ہوئے خون کی لغزش نے مجھے
آمادہ کر دیا ہے۔" اپنے دکھوں پر بات کرنے کے لیے
غالباً اسے پہلا آدمی میسر آیا تھا اس لیے وہ کھل کر بات
کر رہا تھا۔ "میری بیوی نے مجھے ساتھ رکھنے کے لیے ساس
سسر سے زبردستی لڑائی مول لی ہوئی ہے اور ایک الگ
فلیٹ میں رہ رہی ہے تاکہ کسی کو میرے وجود کی بھنک
نہ لگ سکے۔ میری خاطر وہ بے الزام اور غصہ برداشت کرتی ہے۔
اپنے بچے کو اس نے بجائے خاندانی ایسے
ماحول سے محفوظ رکھنے کے لیے ایک بورڈنگ ہاؤس
میں داخل کرا دیا ہے۔ میں اسے دور سے دیکھ آتا ہوں لیکن
مل نہیں سکتا کیونکہ وہ بچہ باپ سے ملاقات

کی خبر آنا فانا میں ہر طرف پھیلا دے گا۔ وہ اپنی ماں سے
سوال کرتا ہے کہ بورڈنگ ہاؤس میں رہنے والے بچوں کے
ماں باپ ان سے ہفتے پندرہ دن میں ملنے آتے ہیں لیکن
اس کا باپ نہیں آتا۔ وہ کہاں رہتا ہے؟ اور اس سے ملنے
کے لیے کیوں نہیں آتا؟ وہ اسے بہلا بہلا کر تھک گئی ہے۔
مجھے پورے پندرہ سال اسی عذاب میں گزارنے ہیں۔ اس
دوران میں میرا بیٹا ہوش سنبھال لے گا اور اسے خود بخود
سب کچھ معلوم ہو جائے گا۔"

میرے دل میں اس کے لیے ہمدردی کے جذبات
پیدا ہونے لگے۔ وہ اپنوں میں رہ کر بھی اجنبی بنے رہنے پر
مجبور تھا۔ کسی سے دل کی بات نہیں کہہ سکتا تھا۔ ماں باپ
تک سے ملنے سے ڈرتا تھا کہ کہیں ان کا اطمینان اس کے
محنت سے بنائے ہوئے منصوبے کا راز فاش کر دے۔ میرا
خیال تھا کہ وہ اپنی آزادی پر ضرور خوش تھا لیکن مافیا کو اس
کی قیمت ادا کرنے پر خوش نہیں تھا۔ مافیا کے لیے کام کرنا اس
کی مجبوری بن گئی تھی لیکن اس وقت میں جس بیہ سے اس
نازک موضوع پر کوئی سوال کرنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔

"سینڈرو تمہارے اس راز میں کیسے شریک ہو گیا؟" میں
نے آہستگی سے سوال کیا۔

"میری تباہی کا ذمے دار وہی ہے۔ میں نے ایک زیر تعمیر
ہوٹل کا سودا کر لیا تھا۔ سینڈرو وہاں سوئمنگ روم کا فورمین تھا۔
نہ جانے اس میں کیا خاص بات تھی کہ وہ میرے منہ چڑھے
ملازموں میں شامل ہو گیا۔ ہوٹل کی تکمیل کے لیے میں نے بینک
میں قرضے کے لیے درخواست دی۔ وہ کروڑوں کا پروجیکٹ
تھا۔ مذاکرات طول پکڑتے گئے لیکن قرضہ ملنے کی کوئی امید
نظر نہیں آئی۔ دوسری طرف مجھ پر خاندان کے بڑوں کا دباؤ
بڑھنے لگا۔ ہر ایک کا خیال تھا کہ میں نے غلط سودے میں ہاتھ
ڈال کر اپنی ساری عمر کی جمع پونجی داؤ پر لگا دی تھی۔ ان تنقیدوں
سے دل برداشتہ ہو کر میں نے وہ ادھورا پروجیکٹ اسی حالت
میں کسی اور کو بیچنے کی ٹھان لی لیکن کافی کوششوں کے بعد
اس کا کوئی خریدار پیدا نہ ہو سکا۔ وہ ہوٹل میرے لیے ایک
آزار بنتا جا رہا تھا۔ پھر انہی دنوں سینڈرو نے میری پریشانی بھانپ
کر مجھے ہیروئن اسمگل کرنے کی راہ سجھائی۔ اس کا خیال تھا کہ
پاکستان سے باہر حاصل ہونے والے خطیر زرِ مبادلہ کی رقم میں
بیرون ملک پاکستانیوں کے فرضی نام سے ملک میں واپس لا کر
بڑی آسانی کے ساتھ کسی قرض کے بغیر اپنا ہوٹل مکمل کر سکتا
تھا۔ ہوٹل میرے لیے انا کا مسئلہ بنتا جا رہا تھا۔ میں نے کچھ
لوگوں سے زرِ مبادلہ کی ایک نئی اسکیم کے بارے میں مشورے
کیے اور مجھے حکومت کی ایمنسٹی اسکیم کا علم ہوا جس

میں سیٹھ ڈریک کے دلکش مشورے کے جال میں پھنستا چلا گیا۔ وکن کو ہیروئن اسی نے مجھے مہیا کی تھی۔ میرا خیال تھا کہ اس مقدار کو اسمگل کر کے میں وکن کروڑ روپے کا خطیر زرمبادلہ ملک میں لا سکتا تھا۔ یہ ڈیل مکمل کر کے بھی میرے پاس بہت کچھ بچ رہتا۔ میرا سامان پاکستان سے جہاز پر چیک اِن ہوا تو میں نے سمجھا کہ آدھا مرحلہ طے ہو گیا لیکن فرینکفرٹ ایئرپورٹ پر اس وقت میرے سارے خواب بکھر گئے جب انسداد منشیات کے جرمن ماہرین نے تربیت یافتہ کتوں کی نشاندہی پر میرے سامان کی تفصیلی جانچ پڑتال کا فیصلہ کر لیا اور یوں میں پل بھر میں ایک معزز شہری سے بین الاقوامی اسمگلروں کی صف میں آ کھڑا ہوا۔"

"لیکن وہ سوری اب بھی تمہاری آستین میں پل رہا ہے جو ایک بار تمہیں ڈس چکا ہے۔ تمہیں تو واپس آتے ہی پہلی فرصت میں اسے شوٹ کر دینا چاہیے تھا۔"

"گرفتاری کے وقت میرا فیصلہ یہی تھا لیکن بعد میں وہ میری مجبوری بن گیا۔" حبیب اتنا کہہ کر خاموش ہوا اور میں اسے ٹوکے بغیر اس کے دوبارہ بولنے کو منتظر رہا۔

"سزا پانے کے بعد جیل میں مافیا والوں نے مجھ سے رابطہ قائم کیا تو یہ شرط رکھی کہ رہائی پا کر میں پاکستان میں ان کے لیے ہیروئن کا کام کروں۔" چند ثانیوں کے سکوت میں وہ اپنے خیالات کو مربوط کرنے کے بعد بولا۔ "میرے سامنے کوئی انتخاب نہیں تھا۔ میں جیل سے رہائی کا تصور بھی نہیں کر سکتا تھا۔ پھر جب پورا منصوبہ سامنے آیا تو میرے سامنے صرف سینڈرا کا نام تھا جس پر میں بھروسا کر سکتا تھا۔ مافیا والے اسے اپنے خرچ پر مجھ سے ملانے کے لیے جرمنی لائے۔ سینڈرا میرے انجام پر بہت شرمندہ تھا۔ میں نے وہیں اس سے رازداری کا وعدہ لے کر اسے اپنا ہم شکل تلاش کرنے کا کام سونپا۔ میں نے اسے مافیا والوں کی اصلیت سے آگاہ کیے بغیر ان کا تعارف اپنے مقامی دوستوں کی حیثیت سے کرایا تھا۔ میں قید میں تھا اور سینڈرا آزاد۔ وہ چاہتا تو واپس جا کر مجھے اور مجھ سے کیے ہوئے وعدے کو فراموش کر سکتا تھا۔ لیکن اس نے چند ہفتوں میں ہی میرا ایک مناسب ترین ہم شکل ڈھونڈ لیا جو ضرورت مند بھی تھا۔ اس طرح میری رہائی میں سینڈرا کا بہت بڑا دخل تھا۔ پاکستان واپس آنے کے بعد مجھے مافیا کے لیے کام کرنا تھا جس کے لیے میں [illegible] سے حلف لے کر آیا تھا لیکن مجھے ہیروئن کے بارے میں معلومات تھیں اور نہ زیر زمین دنیا سے کوئی واقفیت تھی۔ اس لیے ایک بار پھر میری نگاہِ انتخاب سینڈرا پر گئی۔ اس بار بھی اس نے مجھے مایوس نہیں کیا اور یوں وہ آج تک میرے ساتھ سے ہے۔ وہ ایک ایسے وفادار کتے کی طرح ہے جو خود [illegible] میں اتفاقاً اپنے مالک کو واردات [illegible] ورنہ اس کی حفاظت کے لیے لڑتے ہوئے [illegible] بھی اڑ جائے تو شکایت نہیں کرتا۔ میرا [illegible] سینے میں دفن کیا ہوا ہے اور دوسروں کے سامنے [illegible] ذرا بھی اظہار نہیں ہونے دیتا کہ وہ مجھ سے کتنا قریب ہے۔"

"بڑی عجیب اور ناقابلِ یقین کہانی ہے تمہاری۔" [illegible] ایک گہرا سانس لے کر بولا۔ "کس خاندان کے چشم و چراغ ہو اور کیسی گندی دلدل میں آ گرے ہو۔۔۔!"

"بس!" اس نے فضا میں ہاتھ بلند کر کے میری بات کاٹ دی۔ "ڈولن کے کہنے پر تمہارے متعلق [illegible] کی وجہ سے میں نے تم سے اتنی باتیں کر لی ہیں۔ ویسے بھی تم میرے دوست راست بن گئے ہو لیکن [illegible] مجھ سے ہمدردی کا اظہار کرنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ میں بہت خوش ہوں اور اب میں نے اپنے حالات سے سمجھوتا کر لیا ہے۔"

وہ مجھ سے اپنا فاصلہ قائم رکھنے کے لیے سراسر جھوٹ بول رہا تھا۔ اس کی آنکھوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ [illegible] کرب اور گھٹن میں مبتلا تھا لیکن وہ میری اس سے پہلی تفصیلی ملاقات تھی جس میں میرے لیے حد سے تجاوز کرنا مناسب نہیں تھا۔ ویسے بھی وہ اپنا ایک [illegible] بنا دیا گیا لہٰذا میں صرف 'سوری' کہہ کر خاموش ہو گیا۔

سیٹھ حبیب ہیروئن کی تباہ کاریوں کی ایک اور مثال تھا۔ اس کا ایک رخ وہ تھا جو کراچی کے [illegible] جیسے ہزاروں نشے باز پاکستان کے ہر شہر اور گلی کوچے میں پیش کر رہے تھے اور دوسرا رخ سیٹھ حبیب پیش کر رہا تھا جو مال دار اور عیال دار ہونے کے باوجود مختصر ترین مدت میں کروڑوں کمانے کی ہوس میں مبتلا ہو کر عزت اور آبرو سے محروم ایک ایسا شخص بن چکا تھا جو ہمہ تن کا قیدی تھا اور وہ [illegible] پرواز کی آزادی حاصل تھی۔ اس نے عارضی طور پر وقت گزارنے کا بندوبست کر لیا تھا۔ بیوی کی ہمدردیاں جیت کر اس کی رفاقت حاصل کی ہوئی تھی کیونکہ اس بیوی کے سامنے کوئی دوسرا راستہ نہیں تھا۔ اس نے اپنے [illegible] بچے کو اپنی سیاہ بختی سے بے خبر رکھنے کے لیے [illegible] تھا لیکن وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ سیٹھ حبیب کی [illegible] کا داغ خود بخود اس بچے کے علم میں آنے والا تھا۔ جب اسے معلوم ہوتا کہ اپنے باپ کے لالچ کی وجہ سے وہ ایک معزز اور آسودہ گھرانے کا فرد نہیں بلکہ ہیروئن کے ایک اسمگلر کا بیٹا بن چکا تھا تو کچھ نہیں کہا جا سکتا تھا کہ اس کا نا پختہ ذہن کتنا ہولناک راہوں کا انتخاب کرتا۔

"جس طرح کار میں تمہیں یہاں لایا گیا ہے، وہ اب تمہاری ملکیت میں ہے۔" سیٹھ حبیب کی آواز نے میرے خیالات کا تسلسل توڑ دیا۔ "ہمیں معلوم ہوچکا ہے کہ تمہیں شراب نوشی کے علاوہ کوئی اور بڑا شوق نہیں ہے، اس لیے تمہاری کارکردگی دیکھنے تک تمہارا کوئی باقاعدہ مشاہرہ مقرر نہیں کیا جا رہا۔ تم اپنی ضروریات کے لیے جو کچھ چاہو لے سکتے ہو۔ تم نے مجھ سے تفصیلی تعارف حاصل کرلیا ہے، میرے تمام کاموں سے بھی واقف ہوگئے ہو، لیکن یہ نام اب اس وقت تک کے لیے تمہارے دل و دماغ میں دفن ہوجانا چاہیے جب تک میرے بیٹے کی سزا کی مدت پوری نہیں ہوجاتی یا میرے بیٹے کو نیک چال چلن کی وجہ سے قبل از وقت جیل سے رہائی نہیں مل جاتی۔ تم بھول کر بھی کہیں اور کبھی میرا نام نہیں لو گے۔ میرے آدمی مجھے سیٹھ کے نام سے پکارتے اور پہچانتے ہیں، یہی لقب تم بھی میرے لیے استعمال کرو گے۔ آج سے ہماری تنظیم میں تم میرے دست راست ہوگے۔ تمہارا سینڈو کا درجہ ہوگا۔ اس نے ایک غلط مشورہ دے کر میری زندگی ضرور تباہ کرڈالی لیکن بعد میں اس نے میرے لیے جو کچھ کیا ہے میں کبھی فراموش نہیں کرسکوں گا۔ اس کو ڈیل کرتے ہوئے یہ حقیقت تمہیں ہر وقت ذہن نشین رکھنا ہوگی۔"

"اس وقت تمہارے پاس کل کتنی نفری ہے؟" میں نے سوال کیا۔

"سینڈو سمیت کل پندرہ آدمی تھے۔ دو کل رات تمہارے فلیٹ کے باہر لڑتے ہوئے مارے گئے۔ ایک آج تمہاری گولی کی بھینٹ چڑھ گیا۔ اس کے بعد کل بارہ آدمی بچے ہیں۔ ان میں سے چار زخمی ہوکر زیر علاج ہیں۔"

"وہ میری قسم چھوٹی نہیں تھی۔ تمہارے اور ڈان کے جانے پہچانے عناصر نے مجھے اس مقابلے میں حصہ لینے پر مجبور کیا۔ بدقسمتی تھی کہ تمہارا ہی ایک آدمی اس کا انعام بن گیا۔"

"اب وہ صرف میرا نہیں، تمہارا بھی آدمی تھا۔" اس نے گہرے لہجے میں میری تصحیح کی۔ "میں ابھی اپنے آدمیوں کو بلاتا ہوں تاکہ تمہارا ان سے بھی تفصیلی تعارف ہوجائے۔ وہ روزمرہ کا سارا کام تم ہی کو سنبھالنا ہے۔ میں بس پس پردہ رہ کر سینڈو سے رابطہ رکھوں گا۔ روپوشی اور نقاب کے استعمال کی وجہ سے میں آزادانہ نقل و حرکت میں شدید دشواری محسوس کرتا ہوں۔"

"تم بے فکر رہو۔ جیسا چاہو گے ویسا ہی ہوگا لیکن فی الحال تنظیم کا معاملہ ملتوی کردو۔ مجھے سوچنے کے لیے کچھ وقت درکار ہے۔ اس کے بعد ہی میں اپنا طریقہ کار طے کرسکوں گا۔ البتہ اس وقت میں سینڈو سے ضرور ملنا چاہوں گا کیونکہ وہ تمہارا خاص آدمی ہے۔ مقابلے کے دوران ہمارے درمیان غلط فہمی پیدا ہوگئی تھی، اس کا بھی دور کیا جانا ضروری ہے۔"

"تم فکر نہ کرو۔ اس کے دل میں تمہاری طرف سے کوئی کدورت باقی نہیں رہے گی۔" یہ کہتے ہوئے اس نے انٹرکام اٹھالیا اور دھیمی آواز میں کسی کو کچھ ہدایات دینے کے بعد ریسیور رکھ دیا۔

"یہ دفتر کہاں واقع ہے؟" میں نے اپنے لیے نئی سگریٹ سلگاتے ہوئے سوال کیا۔

"یہ شہر کی ایک مشہور تجارتی عمارت کا تہہ خانہ ہے۔ گراؤنڈ فلور کا کچھ حصہ اور پورا تہہ خانہ میرے تصرف میں ہے۔ اسے ایک برآمدی کمپنی کے دفتر کی حیثیت دی گئی ہے۔ دفتری اوقات میں یہاں باقاعدہ عملہ موجود ہوتا ہے۔ مجھے آنا ہوتا ہے تو میں صدر دروازے کے بجائے ٹیلی فون کیبل کی زیر زمین سرنگ استعمال کرتا ہوں جہاں سے ایک راستہ براہ راست اس کمرے میں نکالا گیا ہے۔ تم جب چاہو گے یہاں آسکو گے۔ دفتر کی ایک چابی تمہارے پاس رہے گی۔"

میرے ذہن میں کئی سوال ابھرے تھے۔ دفتر سے مراد وہ کمرا تھا یا گراؤنڈ فلور کا وہ حصہ جسے ایک برآمدی کمپنی کے دفتر کا روپ دیا گیا تھا۔ وہ لوگ ایک مصروف کاروباری علاقے میں بیٹھے ہوئے تھے۔ اس لیے برآمدی کمپنی کا بھرم برقرار رکھنے کے لیے کچھ کاروبار بھی ضروری تھا۔ پھر سب سے اہم بات یہ تھی کہ دفتری عملہ الگ سے ملازم رکھا گیا تھا یا فلیٹ کے ان ہی آدمیوں میں سے کچھ لوگ دن میں دفتری ذمے داریاں انجام دیتے تھے اور ان سب کی رہائش کا بندوبست کہاں تھا۔ لیکن دروازے کی طرف سے ایک بیپ سگنل کی گونج ابھرتے ہی سیٹھ حبیب اس طرف متوجہ ہوگیا اور میں کوئی سوال نہ کرسکا۔

"اس دروازے پر باہر الیکٹرانک لاک لگا ہوا ہے۔ ڈان کی موجودگی میں یہ آف تھا لیکن میں ہر وقت مقفل رکھتا ہوں۔ یہ سگنل فون سیل کے ذریعے موصول ہوا ہے۔" مجھ سے یہ کہتے ہوئے وہ میز پر رکھے ہوئے ایک ڈیک انسٹرومنٹ کی طرف متوجہ ہوگیا۔ "کون ہے؟" اس نے بھاری اور تحکم آمیز آواز میں سوال کیا تھا۔

"سینڈو!" دوسری طرف سے احترام کے ساتھ مختصر جواب دیا گیا اور حبیب نے انسٹرومنٹ پر کمرا لاک کھول کر اسی انسٹرومنٹ پر یکے بعد دیگرے دو بٹن دبائے اور دروازہ کھول کر سینڈو اندر آگیا۔ دروازہ خودکار نظام کے تحت بند ہوگیا۔

سینڈو کسی تنبیہ شدہ کی طرح سر جھکا کر اپنی ٹھوڑی سینے سے لگائے ہوئے آگے بڑھا تھا میں پلٹ کر دونوں کے ساتھ

بیٹھے جیب کی سرد اور کسی بھی قسم کے ہمدردانہ جذبات
سے عاری نگاہیں چند ثانیوں تک میرے چہرے پر جمی رہیں
...بیک کچھ کہے بغیر میرے اندر کا حال پڑھنے کی
...ناکام رہا تھا پھر شاید وہ کسی نتیجے پر پہنچ گیا کیونکہ اس نے
...انداز میں اپنے چہرے پر بندھی سیاہ نقاب منڈھ لیا
...ان تھری کے اشارے پر آمادہ تھا۔

اس کا اقدام میرے نزدیک طبل جنگ پر چوٹ پڑنے
کے مترادف تھا۔ نقاب اوڑھ کر اس نے یہ ظاہر کر دیا تھا کہ
اب اس موڑ پر میری اور اس کی ذات سے آگے بھی بڑھ
...تھی۔ وہ میرے کس بل نکلوانے کے لیے اپنے ان آدمیوں
...کو طلب کر سکتا تھا جو ہمیشہ سے اسے نقاب میں
...دیکھتے آئے تھے اور صرف اس کی آواز کی اطاعت کرکے اپنی
...وفاداری کا ثبوت دیتے تھے لیکن میں اس وقت کسی نئے تصادم
...نہیں چاہتا تھا۔

"...اتنی عجلت میں ہو؟" میں نے فضا پر چھائے ہوئے
...کو توڑنے کے لیے سرسری لہجے میں سوال کیا۔ حقیقت
...میں اسے باتوں میں الجھا کر صرف اتنا وقت حاصل کرنا
...چاہتا تھا کہ میرا ذہن کسی حتمی نتیجے پر پہنچ سکے جس کی روشنی میں
...تصادم کا چھپا ہوا خطرہ ٹل جانے کا امکان پیدا ہو جاتا۔

"...عجلت کیسی؟" اس کا لہجہ تلخ ہو گیا۔ "آج تو تم سے دوستی
...ہے جب تک اس کے سارے ضابطے پورے نہ ہوں تم
...ہم دونوں میں سے کوئی بھی واپس نہیں جا سکے گا۔ تم
...باس کی ہمارے بارے میں بہت کچھ جان گئے ہو۔
...ہو گے تو ہمارے ہو کر رہو گے ورنہ...؟" اس نے
...فقرہ ادھورا چھوڑ دیا۔

"ورنہ کیا ہو گا؟" میں نے اس کی بات مسکراتے ہوئے
...انداز میں ... تم مجھے کھلی کھلی دھمکی دے رہے ہو۔ عجلت میں
...مجھ سے تفصیلی تعارف بھی ہو چکا ہے۔ اس کے باوجود
...تم نے چہرے پر نقاب منڈھ لیا ہے۔ آخر بات کیا
...کیا کرنا چاہ رہے ہو؟ اس وقت میں تمہارا نائب
...لیے ایک خاص حد تک تمہارا احترام کروں گا۔
...سکا کہ میں صرف اپنی زندگی کے لیے لڑا جاتا ہوں
...مخالف حریفوں کو میں گاجر مولی کی طرح کاٹ کر
...چکا ہوں۔" آخری فقرہ ادا کرتے ہوئے میں نے
...خوف کر کے دانستہ اپنا لہجہ کرخت کر لیا۔ "دوستوں
...کے ساتھ میرا رویہ مختلف ہوتا ہے۔"

"...کسی اب ہر قیمت پر مافیا کا حلف وفاداری اٹھانا
...کا لہجہ بھی فیصلہ کن تھا۔ "تم اپنے انکار پر اڑے
...تمہارا ... خون ... تمام ... سے ہو گی جیسے

کوئی میرے ایک اشارے پر تمہیں دوبارہ گھیر لیں گے۔"
"وہاں ہوتا تو شاید تمہارا لہجہ اتنا غیر محتاط نہ ہوتا۔" میں
نے درشت لہجے میں کہا۔

"وہاں ہوتا تو میرے بولنے کی نوبت ہی نہیں آتی۔ یہ
تمہاری خوش نصیبی ہے کہ وہ جا چکے اور میں تمہیں نتائج
سے آگاہ کر کے تمہیں اپنا فیصلہ بدلنے کی مہلت دے رہا ہوں
وہ ہوتا تو حلف برداری سے تمہارا انکار سنتے ہی تمہاری
پیشانی کے وسط میں پگھلا ہوا سیسہ اتار دیتا۔ صدیوں سے یہ
روایتی حلف مافیا کی پرشکوہ تنظیم کا بنیادی پتھر چلا آرہا ہے۔
اس سے انحراف کرنے والا کبھی مافیا کا وفادار نہیں ہو سکتا۔"

"میں نے حلف کو غیر ضروری قرار دیا ہے اس سے انحراف
تو نہیں کیا۔" میں نے پینترا بدلتے ہوئے کہا۔ "اتنی سی بات
پر میرے ساتھ اتنی تلخ کلامی تمہیں زیب نہیں دیتی۔ تم تو
تصادم پر تلے ہوئے نظر آرہے ہو۔"

میری اس قلابازی نے اسے چکرا کر رکھ دیا اور وہ فوری
طور پر میری بات کا کوئی جواب نہیں دے سکا۔ چند ثانیوں
کے توقف میں سنبھالا لینے کے بعد وہ بولا تھا۔ "تم حلف
اٹھانے کے لیے آمادہ ہو؟"

"تمہاری بنیاد کے پہلے پتھر کو کون ہلا سکتا ہے۔ تم بتا ہی
چکے ہو کہ حلف نہ اٹھایا تو تمہاری صفوں میں شامل نہیں ہو سکوں
گا اور تمہارے ساتھ شامل ہوئے بغیر اب میں زندہ نہیں رہ سکتا۔
ایسی صورت میں میرے انکار کی کوئی گنجائش ہی باقی نہیں رہتی۔
میں تو تمہاری شرط پوری کرنے کی کوئی قابل عمل راہ سوچ رہا تھا۔"

"قابل عمل راہ صرف ایک ہی ہے کہ حلف اٹھا لو...!"

"تم مسلمان ہو اور حلف اٹھا کر ہی مافیا کے رکن بنے
ہو اس لیے میں سوچ رہا تھا کہ کیوں نہ میں بھی تمہارے ہی
مذہب کے تحت حلف لے لوں۔ تم لوگوں کے یہاں شاید
جھوٹے سچے حلف چلتے ہی رہتے ہیں۔" میں نے اسے چکر دینے
کے لیے سنگلاخ لہجے میں کہا۔ اس وقت میرے ذہن میں گلو خلاصی
کی یہی ایک راہ آسکی تھی۔

"مت... تو تم مسلمان نہیں ہو؟" اس کی آواز تحیر آمیز ہو گئی تھی۔
"شاید تم میرا نام بھول گئے ہو۔" میں نے براہ راست انکار
یا اقرار کیے بغیر طنزیہ لہجے میں کہا۔

"اس وقت تم پیٹر واک بنے ہوئے ہو لیکن اس سے
پہلے تم ڈینی کے نام سے پہچانے جاتے تھے۔ اصل نام کیا ہے
تمہارا؟" اس نے حیرت سے سوال کیا تھا۔ میں نے سوچا کہ
اس کی بے خبری سے فائدہ اٹھا کر میں اپنے لیے درمیانی راہ
نکال سکتا تھا۔

ذکری بین الاقوامی تنظیم ایسے قدامت پرستانہ حلف کے
ذریعے اپنے کارکنوں کو رازداری کا پابند بناتی ہوگی جس کا ایک
سبب فقط جرم اور گناہ کے شیطانی جذبات سے مغلوب تھا۔
انفرادی جرم کی بات اور تھی۔ اس کا ارتکاب وقتی اشتعال
یا کسی مجبوری کے تحت بھی ہو سکتا تھا۔ انفرادی مجرموں میں
ایسی مثالیں بھی ملتی تھیں کہ کسی بڑی واردات میں غیر متوقع طور
پر بڑی دولت ہاتھ آنے کے بعد مجرم نے اپنے ماضی کو بھلا
دیا اور ڈکیتی میں ہاتھ لگنے والے سرمائے کے سہارے ایک
نیک نام زندگی کا آغاز کیا ہو لیکن مافیا نے اپنے جرائم کا
جال اس طرح بنا ہوا تھا کہ اس کی صفوں میں شامل ہونے کے
بعد کسی کا جرم و گناہ سے تائب ہونے کی کوئی گنجائش ہی نہیں
ہوتی تھی۔ جرائم کی منصوبہ بندی، سرپرستی اور ارتکاب کو ایک
منظم کاروبار بنا دیا گیا تھا جس پر منصب اثر انداز ہو سکتا
تھا نہ مالی حیثیت۔ مافیا کا گروہ بندی جانے کے بعد تائب
ہونے کا امکان ہی باقی نہیں رہتا تھا۔ آدمی جرم کرتے ہوئے
بھی موت کی آغوش میں جا پہنچتا اور اگر کسی مرحلے پر اپنا
دامن آلودگی سے بچانا چاہتا تو خود اس کے ساتھی اسے موت
کے گھاٹ اتار دیتے۔

حلف کی تکمیل تک کئی ایسے مقامات آئے جہاں میرے
بدن میں خوف سے جھرجھری سی دوڑ گئی لیکن مجھے اطمینان
تھا کہ میں اس کا پابند نہیں تھا کیونکہ میں عیسائی تھا نہ
تحریف شدہ بائبل میرے نزدیک قابلِ اعتبار تھی۔

حلف مکمل ہوتے ہی سیٹھ حبیب نے کرسی چھوڑی
اور باہر آکر گرمجوشی سے میرے ساتھ بغلگیر ہو گیا۔ "اب تم
ہمارے دوست اور رازدار ہو۔ ہمارے مفادات اور دشمن
آج کے بعد تمہارے لیے بھی مشترک ہوں گے۔"

"مگر ایک بات میرے لیے آج تک ناقابلِ فہم تھی کہ مافیا
اتنی مدت سے کیوں زندہ ہے اور بے شمار اونچے عہدوں
پر فائز لوگ اس کے لیے کیوں کام کرتے رہتے ہیں؟ پولیس
[illegible]
[illegible] جب عالمی دنیا میں ہر طرف مافیا کا راج ہوگا
تو سخت قانون کے سامنے تو حکومتیں بھی نہ ٹھہر سکیں گی۔"
[illegible] الگ ہوتے ہوئے آہستگی سے کہا۔

"شمالی اور جنوبی امریکا کی جتنی ریاستوں میں نام
نہاد [illegible] ہاتھوں میں ہے۔" اس نے اپنی کرسی پر واپس
بیٹھتے ہوئے فخر آمیز لہجے میں کہا۔ "جزائر اور [illegible] کے
[illegible] ہمارے ہمدرد ہیں۔ شاید تمہیں یہ سن کر حیرت ہو کہ
[illegible] ان ملکوں میں کوئی بھی نہیں ہے جہاں آمر حکمرانی کر رہے
ہوں۔ جمہوری ممالک ہی ہماری محفوظ ترین پناہ گاہیں ہیں۔
وہاں اسمبلیاں موجود ہیں لیکن وہ لوگ وہی قانون منظور کرتے
ہیں جسے مافیا کی پشت پناہی حاصل ہوتی ہے۔"

"تم ایک ناقابلِ یقین بات کہہ رہے ہو۔" میں نے سگریٹ
سلگاتے ہوئے کہا۔ "آمریت میں بہت آسانی ہوتی ہے کہ
فردِ واحد یا دو تین افراد سے سودا کر لیا جائے لیکن پوری اسمبلیاں
کس طرح مجرموں پر مشتمل ہو سکتی ہیں؟"

میرے سوال پر وہ عادتاً شاندار انداز میں ہنسا۔ "رفتہ رفتہ
یہ سب باتیں تمہاری سمجھ میں آجائیں گی۔"

"پھر بھی مجھے کچھ تو بتاؤ۔" میں نے اصرار کیا۔ "مجرموں کے
انتخاب جیتنے کے بارے میں آج تک کچھ نہیں سنا گیا۔"

"ہم لوگ تو انتخاب جیت ہی نہیں سکتے۔" اس نے اعتراف
کیا۔ "لیکن جو لوگ اپنی مالی مجبوریوں کے باوجود الیکشن جیتنے
کے لیے بے چین ہوتے ہیں ہم معاونت کر کے کھلے دل سے
ان کی مدد کرتے ہیں اور بے دریغ پیسہ [illegible] کر ان کے خوابوں کو
دلکش حقیقت کا روپ دے دیتے ہیں۔ پھر ہماری دلچسپی کے
موضوعات پر زبانیں ان کی چلتی ہیں الفاظ ہمارے ہوتے ہیں۔
منصوبے وہ بناتے ہیں مفادات ہمارے پروان چڑھتے
ہیں۔ بڑی محنت اور ریاضت کے بعد ہم نے چند دہائیوں
میں اپنے ہمدردوں کی اکثریت پیدا کی ہے۔ ایسے لوگوں
پر ہمیں اخبارات، ٹیلی وژن، جرائد و رسائل اور دیگر حلقوں کے
ذریعے مستقل سرمایہ کاری کرنی پڑتی ہے تاکہ لوگوں کی نظروں
میں ان کے امیج کو بہتر سے بہتر بنایا جا سکے اور اگلے الیکشن
میں بھی ان کی کامیابی یقینی ہو۔ ان بے چاروں کو علم بھی نہیں ہوتا
لیکن ہم اپنے بنائے ہوئے شکنجے کے [illegible]
حفاظت کرتے ہیں۔ ان کے مخالفین پر کڑی نگاہ رکھتے ہیں۔
ان میں سے جو سرکش اور زبان دراز نظر آئے اسے حرکت
پر سیاسی پیش منظر سے ہٹا دیتے ہیں خواہ اس کے لیے کوئی
مالی یا اخلاقی اسکینڈل بنانا پڑے یا جادوئی پرانی دشمنی یا قاتلانہ حملے
کے ذریعے اسے ہمیشہ کی نیند سلانا پڑے ہم اپنا مقصد حاصل
کر کے رہتے ہیں۔"

"تم اتنے اعتماد سے یہ سب باتیں بتا رہے ہو جیسے
ان فیصلوں میں تمہیں بھی شریک کیا جاتا رہا ہو؟" میں نے قدرے
حیرت اور بے یقینی کے ساتھ سوال کیا۔

"میری جیل سے آزادی اس بات کا ثبوت ہے کہ مافیا
بہت بارسوخ اور طاقتور ہے۔" اس نے کہا۔ "ان لوگوں کو
کیا ضرورت ہے کہ مجھے جھوٹی کہانیاں سنائیں؟ میں نے جو کچھ
سنا اس پر یقین کر لیا اور تمہیں شاید یہ معلوم کر کے اور زیادہ
حیرت ہوگی کہ مافیا کسی ایک تنظیم کا نام نہیں ہے جس میں فردِ واحد
کا حکم چلتا ہو۔"

...ہے اپنے بازوؤں کی قوت سے تین بار پیچھے
زبردست پہلوانوں کے بیٹنگ جوڑے اکھاڑ چکا ہے۔ اس کی
کامیابی پر لاکھوں روپے کی شرطیں لگا کرتی تھیں اور
...ب کل یہ ہمارے سے سربراہ مسٹر شوٹو ہیں جن کے بے پناہ
...ت اور پھرتی کا مظاہرہ تھوڑی دیر پہلے ہم خود دیکھ چکے
...ب ہم براہ راست ان ہی کی کمان میں کام کریں گے
...ست چیف کو جواب دہ ہوں گے۔"

...یڈو کی بات کے درمیان ہی عجائب گل کے تیور درہم
...تھے اس لیے میں نے درمیان میں ہی اس سے ہاتھ ملایا
...عجائب گل نے احترام آمیز نرمی کے ساتھ میرا بڑھا ہوا
...ہاتھ تھام لیا۔ "مجھے افسوس ہے عجائب گل!" میں نے اس
...کا ہاتھ دباتے ہوئے نرمی سے کہا۔ "ہمارا ابتدائی تعارف
...انداز میں ہوا مگر وہ چیف کا فیصلہ تھا جس سے کوئی
...انکار نہیں کر سکتا تھا جو تمہارا پرانا ساتھی رہا ہوگا اور اب
...ہوتا تو میرا بھی ساتھی ہوتا۔ مجھے دکھ ہے کہ وہ میرے
...ہاتھوں مارا گیا۔ میں مجبور تھا۔ اگر میں وحشیانہ اور جنونی انداز
...نہ لڑتا تو تم دونوں میری تکا بوٹی کر ڈالتے۔"

"شوٹو خان! تم زبردست آدمی ہے۔" عجائب گل نے شاید
حسب عادت میرے لقب کے ساتھ خان کا لفظ جوڑ دیا۔
...ہم کو معافی دو۔ ہم نے تم پر ہاتھ اٹھایا اور بدتمیزی کی
...لیکن قصور وار رکا۔ ہم کو نہیں معلوم تھا کہ تم کون ہے۔
...چیف نے بولا کہ تمہیں مارنا ہے اور ہم مقابلے پر آ گیا۔"

"اب سب کچھ بھول جاؤ یہ یاد رکھنا کہ شوٹو سے وفادار
...کا سب کچھ ہے۔" سینڈو نے دخل اندازی کرتے ہوئے
...ہم دونوں جا رہے ہیں۔ سب آدمیوں کو واپس لے آؤ،
...صاحب اپنے آدمیوں سے ملنا چاہتا ہے۔"

عجائب گل الٹے قدموں واپس لوٹ گیا۔ ہم دونوں بھی
...سے نکل آئے۔ میں نے سینڈو کو بتا دیا تھا کہ واپسی سے
...بنگلے کے لیے بھیجا گا اور دوسرا ہوا لباس تبدیل کرنا ضروری تھا

...گھر پہنچا۔ کار دیکھ کر میزنائن فلور کے ریمپ کی نگرانی پر
...بیٹھے چوکیدار نے رکاوٹ نہیں ہٹائی تو مجھے اس پر غصہ
...آیا لیکن فوراً اس کا فور ہو گیا۔ میزنائن فلور عام پارکنگ کی جگہ
...تھی تاہم میری کار اب چوکیدار کے لیے اجنبی تھی اور جب تک
...میں کیبن کی لائٹ آن نہ کرتا وہ مجھے نہیں
...پہچان سکتا تھا۔

چوکیدار مجھے کچھ بتانے یا مجھ سے کچھ دریافت کرنے
...کے لیے اپنی جگہ چھوڑ کر میری طرف آ رہا تھا کہ میں نے اس
...کی سہولت کے لیے کیبن لائٹ آن کر دی اور اس لمحے اچانک

میری نگاہ دائیں طرف اسٹریٹ کے کنارے پارک کی ہوئی
جہانگیر کی کار پر پڑی تو میرے فرشتے کوچ کر گئے کیونکہ اس
شام سمی میرے فلیٹ پر دھاوا بولنے کا قصد کیے بیٹھی تھی۔
میں نے اس سے فون پر بات کر کے اپنی دانست میں اسے
کامیابی کے ساتھ ٹال دیا تھا۔ دوسری طرف میں جہانگیر کو بھی
ادھر آنے سے منع کر چکا تھا۔ ان احتیاطی اقدامات کے باوجود
جہانگیر کی گاڑی کی وہاں موجودگی تشویش ناک تھی۔

اسی اثنا میں چوکیدار نے میری نئی کار کے ہیڈ لیمپ
کی زد سے باہر آتے ہی کیبن میں پھیلی ہوئی روشنی میں مجھے
پہچان لیا تھا اور راستے سے ہی واپس لوٹ کر ریمپ کے
دہانے پر سے رکاوٹ ہٹا دی تھی۔ میں کار کو آہستگی کے ساتھ
میزنائن فلور پر لیتا چلا گیا جہاں جہانگیر سے مستعار لی ہوئی کار
شیراڈ پہلے سے موجود تھی۔

اس وقت میرے ذہن میں ایک کشمکش برپا ہو چکی
تھی۔ سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ میں جہانگیر کے ساتھ سمی کا سامنا
کرنے کا ارادہ کر کے اپنے فلیٹ میں جاؤں یا نیچے اتر کر خاموشی
سے کہیں غائب ہو جاؤں۔

کار سے اتر کر دروازہ لاک کرتے ہوئے مجھے یکایک
اپنی خوش اخلاق پڑوسن سیما کا خیال آیا۔ اس فلور پر صرف
ہم دونوں رہتے تھے۔ اپنی تنہائی کی وجہ سے وہ میری فکر
میں لگی رہتی تھی کیونکہ اس طرح اس کی تنہائی دور ہو جاتی تھی
ڈی ڈی کی براہ راست فون کال اور پھر عمارت میں ہونے
والی لوٹ مار سے وہ اس قدر خوفزدہ تھی کہ عمارت سے باہر
نکلنے کی ہمت ہی نہیں کر سکتی تھی۔ اسی لیے مجھے اس سے اپنے
فلیٹ کے بارے میں کچھ خبریں مل سکتی تھیں۔

میں نے میزنائن فلور سے چند زینے طے کیے اور اس
کے فلیٹ کی ڈوربیل بجا دی۔ مجھے اس کی ذہنی کیفیت کا بخوبی
اندازہ تھا اس لیے کئی سیکنڈ گزر جانے کے باوجود میں خاموشی
سے انتظار کرتا رہا۔ آخر کار اس نے بند دروازے کے عقب
سے سہمی ہوئی آواز میں استفسار کیا اور میری آواز سنتے ہی دروازہ
کھول دیا۔ میرے اور اس کے مراسم میں اتنی بے تکلفی پیدا
ہو چکی تھی کہ میں نے اس کی دعوت کا انتظار کیے بغیر اندر داخل
ہو کر دروازے کا دوہرا لاک لگا دیا۔

"تم اس وقت کہاں سے آ رہے ہو؟" سیما نے غور سے
میرا جائزہ لیتے ہوئے تحیر آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"اپنے ان ہمدردوں سے مل کر آ رہا ہوں جنہوں نے کل
رات اپنی جان پر کھیل کر ہمارے دشمنوں کے دانت کھٹے کر دیے
تھے۔" میں نے اندر صوفے پر دراز ہو کر سگریٹ سلگاتے ہوئے
سیما کے گلابی ہونٹ فرط حیرت سے دائرے کی صورت

مرنے سے پہلے سیما اپنے فلیٹ میں اکیلی تھی۔ وہ بہت ڈرپوک عورت تھی اس سے یہ امید نہیں کی جاسکتی تھی کہ میرے چلے آنے کے بعد اس نے کسی وجہ سے اپنے فلیٹ کا دروازہ کھولا ہوا اور پھر اسے صحیح طریقے سے بند کرنا بھول گئی ہو جس کی وجہ سے قاتل کو خاموشی سے اندر داخل ہونے کا موقع مل گیا ہو۔

نکاسی کے دروازے کے علاوہ ایک طرف میرا فلیٹ تھا دوسری طرف بس سپاٹ دیوار تھی اس لیے سیدھے کر سیما کے فلیٹ میں داخل ہونے کا ایک ہی راستہ رہ جاتا تھا۔ پچھلی روڈ کی طرف تھی ہوئی بالکونی زمین سے بہ مشکل ڈیڑھ منزل کی بلندی پر تھی اور کوئی بھی پھرتیلا آدمی رات کے اندھیرے میں کسی کی نگاہ میں آئے بغیر پائپ یا رسی کے سہارے بہ آسانی بالکونی تک پہنچ سکتا تھا۔ وہاں سے کھڑکی کے ذریعے فلیٹ تک داخل ہونا زیادہ دشوار نہیں تھا۔

وہ فون پر مجھ سے بات کر چکا تھا اور اسے میری موجودگی کی بھی تھی لیکن اسے یہ معلوم نہیں تھا کہ میں سیما کے پڑوس میں اس سے صرف ایک دیوار کے فاصلے پر موجود ہوں۔ وہ مجھے یقینی طور پر وہی شخص سمجھ رہا تھا جسے ڈانی کی سے تیسے ہوتے اس نے سیما کے بستر پر اس کے ساتھ محو خواب دیکھا تھا حالانکہ وہ میں نہیں بلکہ جہانگیر تھا۔

میرا ذہن طوفانی رفتار سے کام کر رہا تھا۔ نامعلوم قاتل اگر بالکونی کے راستے سے سیما کے فلیٹ میں داخل ہوا تھا تو وہ قتل کی واردات کے ارتکاب کے بعد دروازے کی راہ سے واپسی کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔ واپسی کے لیے اسے لازمی طور پر وہی راہ اختیار کرنی چاہیے تھی جس سے وہ وہاں پہنچا تھا۔

خیالات کی یلغار بڑی بھرپور تھی لیکن مجھے وہ جائزہ مکمل کرنے میں چند سیکنڈ سے زیادہ وقت نہیں لگا اور پھر میں نے دوڑ کر وارڈ روب میں کپڑوں کی تہہ کے نیچے سے بھرا ہوا بے آواز پستول نکالا جس میں سے صرف ایک گولی استعمال کی گئی تھی اور پھر بالکونی میں رینگ گیا۔ میری توقع کے عین مطابق سیما کی بالکونی تاریک پڑی ہوئی تھی۔

میں نے دور سے آنے والی روشنی کے انعکاس میں دیکھا کہ وہاں گہرا سناٹا بھی تھا جیسے وہاں سے کسی ذی روح کا گزر تک نہ ہوا ہو۔ بالکونی سے دیوار پر پھسلتی ہوئی میری نظریں جب نیچے گئیں تو بے اختیار میرا پستول والا ہاتھ اسی سمت میں اٹھ گیا۔ نامعلوم قاتل کا منصوبہ پہلے سے طے شدہ تھا جب کہ مجھے ہاتھوں ہاتھ فوری فیصلہ کرنا پڑ رہا تھا۔ اس طرح اسے مجھ پر چند لمحوں کی جو سبقت حاصل ہوئی تھی بس اس نے اس کا پورا پورا فائدہ اٹھایا تھا اور فلیٹ سے نیچے پہنچنے میں کامیاب ہو گیا تھا۔ پچھلی رات کے خونیں سانحے کی وجہ سے علاقے میں ویرانی کا راج تھا اس لیے وہاں کوئی اس کا راستہ روکنے والا نہیں تھا۔ وہ اپنی سہولت کے مطابق ایک [illegible] کر کے تیزی سے دور ہوتا جا رہا تھا۔

وہ مضبوط جسم والا ایک دراز قامت شخص تھا۔ اس کی پشت میری طرف ہونے کی وجہ سے اس کے خدوخال دیکھنا ممکن نہیں تھا لیکن میں نے یہ نوٹ کر لیا تھا کہ اس کے گھونگریالے بال پشت پر شانوں تک بڑھے ہوئے تھے۔

وہ ہونے والی واردات سے بخیر و خوبی نکل بھاگنے میں کامیاب ہو گیا تھا لیکن اس وقت میرے پستول کی زد میں تھا۔ میرا ایک ہی بے خطا فائر اسے خاک و خون کا غسل دینے کے لیے کافی ہو سکتا تھا۔

لیکن یہ امکان بھی تھا کہ اس کے مقدر کی یاوری کا سبب میرا نشانہ خطا ہو جاتا یا کوئی راہگیر میرے فلیٹ کی بالکونی سے فائر کا شعلہ دیکھ کر مرنے والے کی دردناک چیخ سن لیتا تو میرے لیے بچ نکلنے کی ہر راہ مسدود ہو جاتی۔ اس لیے میں نے فوری فیصلے کے تحت فرار ہوتے ہوئے قاتل پر گولی چلانے کا ارادہ ترک کر دیا۔

اس کا دور ہوتا ہوا ہیولا کچھ دور جا کر ایک موڑ پر پہنچ کر میری نظروں سے معدوم ہو گیا۔

میرے پاس وقت بہت کم تھا اور کام زیادہ دشوار۔ اگر سیما کے فون کا ریسیور فوری طور پر کریڈل پر نہ رکھ دیا جاتا اور ادھر سے لائن نہ کاٹ دی جاتی تو میرے لیے بہت سی مشکلات پیدا ہو سکتی تھیں۔

سیما کے فلیٹ کا تالا توڑ کر اندر گھسنے کا خیال احمقانہ تھا مگر مفرور قاتل نے مجھے ایک اور راہ سجھا دی تھی۔ میرے اور سیما کے فلیٹ کی بالکونی کے درمیان تقریباً چھ فٹ کا فاصلہ تھا۔ اگر زمین سے پندرہ اٹھارہ فٹ کی بلندی اور بالکونی کی دیوار حائل نہ ہوتی تو میں وہ فاصلہ ایک ہی زقند میں طے کر سکتا تھا لیکن اس وقت چھلانگ لگانے کا خطرہ مول نہیں لیا جا سکتا تھا۔ میں نے اندر واپس لوٹ کر بے تابانہ انداز میں کسی چیز کی تلاش شروع کر دی جو اس فاصلے کے لیے پل کا کام دے سکے لیکن فلیٹ کی گنجائش کے اعتبار سے وہاں ہر چیز مختصر اور سمٹی ہوئی تھی۔

وقت دھیرے دھیرے گزر رہا تھا۔ مجھے احساس تھا کہ گزرتے ہوئے لمحے کے ساتھ وہ بازی میرے ہاتھ سے نکلتی جا رہی تھی۔ ساتھ ہی مجھ پر اعصابی دباؤ بھی بڑھتا جا رہا تھا۔

معاً مجھے اس ڈبل بیڈ کا خیال آیا جو میری خواب گاہ میں پڑا ہوا تھا۔ میں نے چھ فٹ چوڑی اس مسہری کا گدا اٹھا لیا تو نیچے

بہرحال خوش ہو گیا کہ گدے کے نیچے لوہے کی چوڑائی والے فریم کے تین فریم موجود تھے میں نے گدا نیچے پھینک کر لکڑی کا ایک فریم نکال لیا جس میں تقریباً چھ فٹ لمبائی کی مضبوط چوبی پٹیاں آڑے تختوں کے ذریعے ایک دوسرے سے جڑی ہوئی تھیں۔

میں نے بالکونی میں اس فریم کو توازن برقرار رکھتے ہوئے سیما کی بالکونی کی طرف کھسکایا اور چند ہی ثانیوں بعد وہ چوبی فریم ایک پل کی طرح دونوں طرف بالکونی کی بیرونی دیواروں پر ٹک گیا۔

میں نے چند ثانیوں تک نیم تاریکی میں قرب و جوار کا جائزہ لیا پھر انتہائی تیزی کے ساتھ اس چوبی فریم پر چڑھ کر چند ثانیوں میں سیما کی بالکونی میں اتر گیا۔

بالکونی میں کھلنے والا دروازہ بظاہر بند تھا لیکن ذرا سا دباؤ ڈالتے ہی اندر کی طرف کھل گیا اور فوراً ہی اس کا سبب بھی واضح ہو گیا کیونکہ دروازے سے متصل کھڑکی کا شیشہ ایسی جگہ سے کٹا ہوا نظر آ رہا تھا جہاں سے ہاتھ اندر ڈال کر مقفل دروازہ کھولنے والے لیور کو گھمایا جا سکتا تھا۔

میں نے تیزی سے اندر داخل ہو کر دروازہ بند کر دیا تاہم اسے مقفل کرنے والے لیور کو چھیڑے بغیر آگے بڑھ کر مختصر سی لابی سے گزر کر میں سیما کی خواب گاہ میں داخل ہوا اور ایک لمحے کے لیے میرے قدم چوکھٹ پر ہی گڑ کر رہ گئے۔

سیما کے بدن پر وہی لباس موجود تھا جو میں نے آخری بار دیکھا تھا وہ مسہری پر پہلو کے بل بے حس و حرکت پڑی ہوئی تھی۔ اس کی دہشت زدہ اور پتھرائی ہوئی سی آنکھیں پوری طرح کھلی ہوئی تھیں اور دروازے ہی کی طرف نگراں تھیں۔ اس کی پیشانی پر بھنوؤں کے وسط میں گولی کا سوراخ نظر آ رہا تھا جس پر سیاہی مائل سرخ خون جما ہوا تھا۔ بستر کی گلابی چادر بے داغ تھی۔ قاتل کا نشانہ بے خطا اور قابل رشک تھا۔ آثار سے ظاہر ہو رہا تھا کہ پیشانی سے گزر کر دماغ میں پیوست ہونے والی گولی اس قدر کاری ثابت ہوئی تھی کہ سیما قاتل کو سامنے دیکھ کر پیدا ہونے والی دہشت مرنے والی کی نگاہوں میں منجمد ہو کر رہ گئی تھی۔ موت کی اذیت ان تاثرات کو مسخ نہیں کر سکی تھی اور شاید گولی کے زخم سے چند بوندوں سے زیادہ خون خارج ہوا تھا۔

فون سیما کی لاش کے قریب بستر پر رکھا ہوا تھا۔ اس کا ریسیور کریڈل سے نیچے سیما کے پیٹ کی طرف سرکتے ہوئے گھٹنوں کے قریب پڑا ہوا تھا۔

سیما کا وہ انجام میرے لیے دردناک ثابت ہوا۔ اس کی بے وقت موت کے لیے کسی حد تک میں خود کو بھی قصور وار گردان رہا تھا کیونکہ موت سے ذرا پہلے اس نے مجھ سے مدد طلب کی تھی۔ وہ شاید کسی مجرمانہ تنظیم سے باہر کی ایک عورت تھی جس نے سونو آنٹی کو دیکھ لیا تھا جس کے لیے اس نے مجھے اپنے گھر میں سونو آنٹی کی موجودگی سے آگاہ کیا تھا میں نے اسی وقت اندازہ لگا لیا تھا کہ کسی والے نہ صرف جرائم پیشہ لوگ سے سونو آنٹی نکال لے جاتے بلکہ اس کی زندگی کے درپے بھی ہو سکتے تھے اور آخر کار اس کے ساتھ وہی سلوک ہوا تھا۔

میں نے ایک ٹیبل میٹ کی مدد سے ریسیور بستر سے اٹھا کر انسٹرومنٹ کے کریڈل پر رکھ دیا۔ اس وقت میں وہاں اپنے فنگر پرنٹ چھوڑنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔ پھر میں سیما کی سرد ہوتی ہوئی لاش کو چھیڑے بغیر واپس ہو گیا میں نے ارادہ کیا تھا کہ بدن سرد ہونے سے پہلے اس خوبصورت چہرے کی پھٹی ہوئی ڈراؤنی آنکھوں کے پپوٹے اپنی ہتھیلیوں سے گرا دوں لیکن اس طرح فطری صورت حال میں ایک بنیادی تبدیلی رونما ہو سکتی تھی۔ ویسے بھی مرنے والی مر چکی تھی اور اس احساس سے یکسر بے نیاز ہو چکی تھی کہ اس کے بعد دیکھنے والے اس کی صورت اور آنکھوں پر کیا تبصرہ کرتے۔

واپسی کے لیے بھی میں نے بالکونی میں بنایا ہوا عارضی چوبی پل استعمال کیا اور اپنے فلیٹ کی حدود میں داخل ہو کر جب میں نے اس چوبی فریم کو واپس ہٹانا چاہا تو مجھے اندازہ ہوا کہ اس وزنی ڈھانچے کو دو دیواروں کی درمیانی خلا میں سرکانا اتنا آسان نہیں تھا۔ اندازے اور توازن کی ذرا سی غلطی سے وہ فریم ہاتھ سے چھوٹ کر پُرشور دھماکے کے ساتھ نیچے گلی میں پہنچ سکتا تھا۔ اسے نکالتے ہوئے جوش اور عجلت میں میں نے ان جزئیات پر سرے سے غور ہی نہیں کیا تھا لیکن کام پورا ہو جانے کے بعد اس مرحلے کی اہمیت واضح ہو رہی تھی۔

آخر کار میں نے وہ چوبی فریم واپس اپنے ڈبل بیڈ پر پہنچا کر اس پر فوم کا میٹرس اور گدا ڈال کر چادر برابر کر دی اور تھکے ہوئے انداز میں اپنے لیے اسکاچ کا ایک گلاس تیار کرنے لگا۔

ٹیلی فون کے آہنی خطرے نے میرے اعصاب کو ہلا کر رکھ دیا تھا لیکن اس کے باوجود میں سیما کے قاتل کی اس نفسیاتی گرہ کا شکر گزار تھا جس سے مجبور ہو کر اس نے فون پر مجھے اپنے پورے منصوبے سے آگاہ کر کے اس کا بروقت تدارک کرنے کا موقع فراہم کر دیا تھا۔

اس وقت رات کا ڈیڑھ بج چکا تھا۔ مجھے توقع تھی کہ کسی بھی لمحے پولیس والوں کی نفری سیما کے فلیٹ پر پہنچ سکتی ہے اور سیما کا واحد پڑوسی ہونے کے باعث تفتیش میں ابتدائی طور پر میرا ملوث کیا جانا یقینی تھا اس لیے میں نے عجلت میں اپنا گلاس خالی کیا اور چند الائچیاں منہ میں ڈال کر بستر پر دراز ہو گیا۔

کے قواعد بہت سخت ہیں۔ فیکٹری کا منیجر اور اس کے پی اے اور تین
سینئر ملازموں کے علاوہ وہاں کل وقتی کارکن مستقل بنیاد پر
ملازم ہیں اس لیے یونین وغیرہ بھی نہیں ہے۔ کوئی بھی شخص
صبح نو بجے سے شام کے پانچ بجے کے درمیان اپنے کام کرنے
کے علاقے سے باہر دیکھ لیا جاتا ہے تو اسے اسی وقت ملازمت
سے فارغ کر دیا جاتا ہے جب کہ دلدار آغا دس بجے کے بعد
آتا ہے اور عموماً چار بجے سے پہلے واپس چلا جاتا ہے۔"

"پھر تم نے اسے کیسے دیکھ لیا؟" میں نے سوال کیا۔

"اپنی تحقیقی صلاحیتوں کی تعریف مجھے پسند نہیں آتی تھی۔ دلدار آغا کا فیکٹری کے ہال سے دفاتر والا بلاک خاصی دور واقع ہے جو کھڑکیوں سے نظر آتا ہے۔ اسے دور سے ہر ایک نے دیکھا ہوا ہے لیکن کوئی نقاب وغیرہ استعمال نہ کرنے کے باوجود کوئی اس کا چہرہ نہیں دیکھ سکا۔"

"تو کیا وہ معائنے وغیرہ کے لیے فیکٹری میں نہیں آتا؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔

"بتایا نہیں۔ ابھی تو میرا دوسرا ہی دن تھا لیکن اس کے نام سے ملازمین کی روح فنا ہوتی ہے۔ اس سے دو بدو واسطہ نہ پڑنے کے باوجود لوگ اس سے دہشت زدہ رہتے ہیں کیونکہ وہ تنخواہیں تو اچھی دیتا ہے لیکن کام اور ڈسپلن کے معاملے میں بہت سخت بلکہ سفاک حد تک سخت ثابت ہوا ہے کہ ایک دن اس نے فیکٹری سے ذرا دور گاڑی روک کر ایک ایسے آوارہ کتے کو غصے میں شوٹ کر دیا تھا جس نے اس کی گاڑی پر بھونکنا شروع کر دیا تھا۔"

"میں نے تمہیں اس کی خوبیاں دریافت کرنے کے لیے وہاں نہیں بھیجا تھا۔" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔

"میں تو تمہارے سوالات کے جواب دے رہا تھا۔ بھیا تم خفا کیوں ہو رہے ہو؟"

اس کی حیرانی پر میں خفت آمیز انداز میں اپنے لیے سگریٹ سلگانے لگا۔ میرے دل میں دلدار آغا کے بارے میں زیادہ سے زیادہ جاننے کی خواہش موجود تھی مگر میں شمائلہ کی اس کی تعریف کے بجائے اس کی برائیاں سننے کی لاشعوری توقع کر رہا تھا جو اس وقت سامنے نہیں آئی تھیں۔ سلطان شاہ کو میری توقعات اور دلی جذبات سے بے خبر مسلسل اس کی شان میں قصیدے الاپے جا رہا تھا جو میرا خون سلگا رہے تھے۔

"تمہیں یہ دیکھنا تھا کہ دوا ساز فیکٹری کی آڑ میں وہاں کیا گڑبڑ ہو رہی ہے؟" میں نے اسے یاد دلایا۔

"ابھی تک کوئی گڑبڑ سامنے نہیں آئی۔ وہاں چند گنی چنی معمول کی دوائیں تیار کی جاتی ہیں۔ فیکٹری میں جو باقاعدہ منظور شدہ آگاہ ہے لیکن شاید فیکٹری سے باہر بھی وہ بہت سے معاملات میں دلدار کا شریک ہے۔ ان کے بنائے ہوئے مردانہ طاقت کے کیپسولز یورپ میں بہت مقبول ہیں۔ وہ مقامی مارکیٹ میں نہیں دیے جاتے بلکہ آرڈر پر بنا کر برآمد کیے جاتے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ فیکٹری کو ایمانداری سے چلایا جا رہا ہے پیچھے باہر ہوتے ہیں۔"

"کیپسول؟" میں نے آنکھیں سکیڑ کر پرخیال انداز میں زیر لب
"وہ مقامی مارکیٹ میں کیوں نہیں دیے جاتے؟"

"دلدار آغا سے ملاقات ہوئی تو پوچھ لوں گا۔" وہ جل کر بولا۔ "تم تو مجھ پر بڑی جرح کر رہے ہو۔"

"جرح نہیں۔ میں تمہیں سوچنے کی دعوت دے رہا ہوں۔" میں نے نرمی سے کہا۔ "جو لوگ اس شخص کے ساتھ روابط رکھتے ہیں وہ اسے ایماندار کہہ سکتے ہیں لیکن تم اس کے پس منظر کے ساتھ کیپسولز کے معاملے پر غور کرو گے تو تمہیں اندازہ ہو گا کہ گڑبڑ اسی مقام پر ہو سکتی ہے۔"

میری بات سن کر وہ فوری طور پر کچھ نہ بولا۔ اس کی آنکھیں خیال انگیز انداز میں سکڑتی جا رہی تھیں پھر وہ ایک دم ہی پرجوش لہجے میں بولا تھا۔ "شاید تم صحیح کہہ رہے ہو۔ اب مجھے پوری بات تم کو بتانی پڑے گی تاکہ تمہاری کھوپڑی کیپسولز کی تیاری میں ہونے والی کسی گڑبڑ کو پکڑ سکے۔"

اس کے بعد ہمارے درمیان اس موضوع پر طویل گفتگو ہوئی جس کا خلاصہ یہ تھا کہ جاز فارماسیوٹیکل ایک چھوٹی لیکن جدید طرز کی فیکٹری تھی جہاں ہالینڈ کی ایک دوا ساز فرم کے لائسنس کے تحت چار ادویات تیار کر کے مقامی مارکیٹ میں فروخت کی جاتی تھیں البتہ ہارمونز کے کیپسول جو صرف آرڈر کے تحت ہارمونز کے نام سے برآمد کے لیے بنائے جاتے تھے ان کی تیاری کا طریقہ بظاہر بہت زیادہ احتیاط طلب نظر آتا تھا۔

عملے کے تمام افراد کو یہ بتایا گیا تھا کہ ہارمونز کیپسولز میں بھری جانے والی دوا انسانی [illegible] کے لیے نظام ہضم کے ذریعے اگر اکسیر تھی تو جلد کے لیے [illegible] خوفناک اثرات رکھتی تھی۔ وہ دوا اگر ایک بار جلد سے مس ہو جاتی تو اس مقام کی جلد گلنے کے ساتھ ہی زخم تیزی کے ساتھ بڑھ سکتا تھا۔ گلتی ہوئی انسانی جلد سے پیدا ہونے والے نادیدہ جراثیم اس قدر متعدی ہوتے تھے کہ دوسروں سے جسمانی اتصال کے بغیر ہوا میں اڑ کر دوسرے صحت مند افراد کی جلد کو گلانا شروع کر سکتے تھے۔ خوفناک خواص رکھنے والے ان کیپسولز کی تیاری کے لیے فیکٹری کے ایک علیحدہ حصے میں ہوا بند مشینیں نصب تھیں جہاں جانے سے ہر کارکن خوف کھاتا تھا کیونکہ وہ متعدی جلدی بیماری کا شکار

کی منڈی میں تھے تو انھیں مقامی منڈی میں قدم رکھنے کی ضرورت ہی کیا تھی جو وہ پس پشت رہ کر کروڑوں کا منافع حاصل کرتے رہتے اور یہ پاکستان میں نہ ہیروئن اتنے بڑے پیمانے پر متعارف ہوتی اور نہ اس کے خلاف رائے عامہ کے اہم حلقوں میں غلغلہ پیدا ہوتا۔ اس طرح تو انھوں نے اپنے پیروں پر خود کلہاڑی ماری ہے۔"

"ایک بہت مضبوط ترین دلیل مافیا والوں کے حق میں جاتی ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ دو لاکھ کی جو ہیروئن پاکستان کی منڈی میں بیچی جاتی ہے یا چار لاکھ کی بکتی ہے غیر ملکی منڈیوں میں اس کے دو ڈھائی کروڑ ملتے ہیں اس لیے دشوار گزار پہاڑی علاقوں سے اعلیٰ درجے کی ہیروئن خرید کر اسے مقامی طور پر کھپانا سراسر بدمغزی پر مبنی ہے۔"

"اگر یہ ہیروئن کے خلاف امریکی مفادات کی جنگ لڑی جا رہی ہے تو پھر سب کچھ ممکن ہے۔ امریکیوں کے خفیہ ادارے دنیا بھر میں بدترین شہرت رکھتے ہیں۔ سی آئی اے بڑے اور وسیع تر عالمی مفادات کے لیے بارہا اپنے ہی لوگوں کو بکرا بنا چکی ہے اس لیے یہ بات ممکن نظر آتی ہے کہ نشے یا ہیروئن کے ذریعے پاکستان کی نئی نسل کو تباہ کرنے کے منصوبے پر عمل کر رہی ہے تاکہ امریکی نئی نسل کو تباہی سے بچایا جاسکے۔ تمھیں معلوم ہے کہ امریکا کتنے بندوں اور خفیہ طریقوں سے ہیروئن کے خلاف بے دریغ ڈالر لٹا رہا ہے۔ اگر چند برسوں میں نشے کے ذریعے چند کروڑ ڈالر کی سرمایہ کاری کر کے پاکستان کی سرزمین سے افیم کو نیست و نابود کیا جاسکے تو اس کے لیے یہ سودا مہنگا نہیں ہے لیکن پھر تمھارا سوال اٹھتا ہے کہ نشے کا مقامی سرمایہ دار جاذ فارماسیوٹیکل کی آڑ میں ہیروئن کیوں برآمد کر رہا ہے؟"

"بات سے بات نکلتی ہے تو پھر بہت سی کڑیاں خود بخود ملنے لگتی ہیں۔" میں نے کہا۔ "جس طرح دلاور آغا نے فیکٹری کے ملازمین کو ہیروئن کی اسمگلنگ کے لیے اپنا آلۂ کار بنا رکھا ہے وہ بے چارے سمجھتے ہیں کہ مردانہ ہارمون کے قوت بخش کیپسول بنا رہے ہیں لیکن درحقیقت ہر کیپسول زہر کی ایک پڑیا کے برابر ہوتا ہے۔ اسی طرح میرا خیال ہے کہ جمی لائیڈ نے دنیا میں اوپر سے نیچے تک ہر ایک کو احمق بنایا ہوا ہے۔ پاکستان اور نئے گولڈن کریسنٹ کے ملکوں سے باہر جانے والی ہیروئن کی بیشتر مقدار وہ ضبط کرا دیتا ہے اور چند مقدار میں لیکن بہت بھاری ملاوٹ کر کے مغربی منڈیوں میں پھیلا دیتا ہے۔ اس کی حکمت عملی یہ بھی ہو سکتی ہے کہ وہ ملاوٹ شدہ ہیروئن نسبتاً کم داموں پر سپلائی کرتا ہو۔ اس طرح وہ خالص ہیروئن کی منڈی کو رفتہ رفتہ محدود کرتا جا رہا ہے۔ دوسری طرف باہر جو وصول ہونے والی ہیروئن کی مقدار سے اسے یہ اندازہ بھی ہوتا رہتا ہے کہ پاکستان میں اس کے آدمی کتنے فعال ہیں۔"

"وہ ہیروئن پاکستان میں بھی تباہ کی جاسکتی ہے۔" سلطان شاہ میری بات کاٹ کر بولا۔ "بے شمار خطرات مول لے کر بھاری سرمایہ خرچ کرنے کے بعد اسے یورپ یا امریکا میں تباہ کرنا ناقابل فہم ہے۔"

"تم بات پر غور نہیں کر رہے۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "اول تو تم خود سمجھ چکے ہو کہ ان کے پاس وسائل اور سرمائے کی کوئی کمی نہیں ہے۔ وہ اپنے ملک کو ہیروئن کی تباہ کن یلغار سے بچانے کے لیے تجوریوں کے منہ کھول سکتے ہیں۔ دوم یہ کہ یہاں سے ہیروئن باہر اسمگل کرنے والے اور اسے وصول کرنے والے دونوں نشے کے کاروباری ہوتے ہیں یا انھیں کسی کو کچھ لینا دینا نہیں پڑتا اس لیے معمولی سے کرائے یا میڈ کے سفری اخراجات کے علاوہ انھیں یورپ یا امریکا میں بھی ہیروئن انھی داموں پڑتی ہے جن داموں پہ وہ جیسے اطراف سے خریدی جاتی ہے۔ اگر جمی لائیڈ کو امریکی حکومت کی سرپرستی حاصل ہے تو اس کے پاس ہر فصل اور اس سے کشید ہونے والی ہیروئن کی صحیح مقدار کا تخمینہ ہوتا ہوگا۔ ان کا ملک سراغ رسانی اور مواصلات کے جدید ترین خلائی نظام سے کام لیتا ہے۔ انھیں یہ بات معلوم ہوتی رہتی ہے کہ ان کے آدمیوں نے کل پیداوار کے کتنے فیصد پر کنٹرول حاصل کیا ہے جس کی روشنی میں وہ اپنی حکمت عملی میں تبدیلیاں کرتے رہتے ہوں گے۔ پھر جمی لائیڈ بھی کسی نہ کسی کو جواب دہ ہوگا خواہ وہ امریکا کا صدر ہی ہو۔ جمی لائیڈ اس خطے میں اپنی کارگزاریوں کی غلط رپورٹ کے بجائے اس اعلیٰ اختیاراتی کو ہیروئن کے وہ انبار دکھا سکتا ہے جو یہاں سے باہر اسمگل کیے گئے ہوں۔ اسی کے ساتھ ان کو اسمگلنگ کے ذریعے پاکستان کے انسدادی اقدامات میں ان دراڑوں کا علم ہوتا رہتا ہے جن سے اسمگلنگ کا راستہ ہموار ہوتا ہے۔ انسداد منشیات سے لے کر ایئرپورٹ پر مراعات کے عوض بھاری رشوت وصول کرنے والے کسٹم کے ہر فرد ان کی نگاہ میں رہتا ہے۔ تمھیں شاید علم نہ ہو کہ پاکستان کو امریکا ہیروئن کے انسداد کے لیے ہر سال بھاری امداد دیتا ہے۔ وہ یہ جاننا چاہتا ہے کہ اس امداد کو کس حد تک صحیح مدوں میں استعمال کیا جا رہا ہے۔ اس طرح نشے کے ذریعے سرکاری سطح پر ہونے والے مذاکرات میں بھی بہت مدد ملتی ہوگی۔"

"اس کا تو مطلب یہ ہوا کہ دلاور آغا بھی بھاڑے کا ٹٹو ہے جسے خود اپنے کالے کرتوتوں کے اثرات کا علم نہیں۔ تم نے واقعی میری آنکھیں کھول دی ہیں۔ تمھاری ہر بات میں وزن ہے اور اس سے مافیا اور نشے کے مفادات کے ٹکراؤ کی بات بھی واضح ہو جاتی ہے لیکن اتنے بڑے کھیل میں ہم دو آدمی کیا

کردار ادا کر سکیں گے؟"

"بس دیکھتے جاؤ۔" میں نے کہا۔ "ایک صف میں تم گھس گئے ہو، دوسری طرف مجھے کامیابی حاصل ہو گئی ہے۔ یہ جوڑ توڑ ضرور کوئی نہ کوئی رنگ دکھائے گا۔ ان باتوں پر ذرا گہرائی میں جا کر غور کرو تو خوف سے رونگٹے کھڑے ہونے لگتے ہیں۔ ایک طرف ملک میں ہیروئن کا کالا دھن روز بروز پھیل رہا ہے۔ یہ جو سرمایہ دار، اقتدار اور انتخاب کی جنگ میں اسی فریق کا ساتھ دیں گے جو انھیں ان کے مفادات کے تحفظ کا یقین دلا سکے اور ان کی مدد کے بغیر کامیابی ناممکن ہے کیونکہ خطیر سرمائے کے بغیر آج بھی یہاں کسی کامیابی کا تصور محال ہے۔ اسی طرح رفتہ رفتہ اقتدار کی باگ ڈور محب وطن لوگوں کے ہاتھ سے نکل کر اس طبقے کے ہاتھوں میں پہنچ جائے گی جس کی تشکیل شی یا مافیا کے ہاتھ میں ہوگی۔ لاطینی امریکا کے کئی ملک اس وقت اسی سیاسی عذاب سے گزر رہے ہیں۔ منظم جرائم پیشہ اپنی قوموں کی تقدیر کے مالک بن چکے ہیں اور طویل خونریزیوں کے بغیر وہاں صورت حال میں کسی تبدیلی کے آثار نظر نہیں آتے۔ مال پورے انشاک کھیل میں شی جیسی تنظیموں کو یہ بالادستی حاصل ہوتی ہے کہ ان کے پاس معاشرے کے بے ضمیر اور رشوت خور لوگوں کے پورے لوازمات موجود ہوتے ہیں جس کے ذریعے ان تخریبی قوتوں کو ایک اشارے پر متحد و منظم دیوار کی طرح حرکت میں لایا جا سکتا ہے۔ جو احکام کی تعمیل سے گریز کرے اس کا سیاہ نامۂ اعمال منظر عام پر لے آیا جاتا ہے۔"

"مجھے اندازہ نہیں تھا کہ یہ اس قدر گندا اور گھناؤنا چکر ہوگا۔" وہ اپنے دونوں کان پکڑتے ہوئے بولا۔ "میں اپنے گاؤں سے کراچی آیا تو میرے ذہن میں صرف اتنی بات تھی کہ ہیروئن کے ذریعے کم سے کم وقت میں زیادہ سے زیادہ دولت پیدا کی جا سکتی ہے لیکن یہ تو پوری قوم کا سودا کرنے کا راستہ ہے۔ یہ خون جن کے منہ کو لگ جائے وہ کب چاہے گا کہ نیک اور دیانت دار لوگ اقتدار کی امانت سنبھال سکیں۔"

"عام طور پر یہ لوگ اپنی ذات سے آگے کچھ نہیں سوچتے اور یہی خود غرضی ایک دن سب کو تباہی کے اندھے غار میں دھکیل دیتی ہے۔ ہیروئن اور کلاشنکوف ایسے ہولناک عناصر ہیں کہ پورے معاشرے کو تہ و بالا کر سکتے ہیں اور ان دونوں کو افغانستان کے حالات سے شہ ملی ہے۔ گوریلا جنگ لڑنے والوں نے اپنی ضرورت پوری کرنے کے لیے ہر طرح سے ان دونوں کی سرپرستی کی ہے لیکن ان کے لائے ہوئے اس ورثے کی قیمت آئندہ آنے والے برسوں میں ادا کرنی ہوگی۔ لڑنے والوں سے دوستی کی بھلی وجہ تھی لیکن ہیروئن اور کلاشنکوف کے فروغ میں جو لوگ پیش پیش تھے انھوں نے کھل کر ان کی اعانت کی ہے۔ وہ جانتے تھے کہ

پہاڑوں اور دروں میں کشید ہونے والی ہیروئن کی بڑی مقدار آخرکار امریکا کی منڈی میں ہی کھپے گی اور کلاشنکوف ہمارے ملک کا مارکیٹ بن جائے تو دیکھا جائے تو روسیوں نے ہمیں کلاشنکوف کا تحفہ بھجوایا ہے اور امریکا نے ہیروئن ہمارے گلے کو پہنچا دی ہے۔"

"وہ جنگ کے دوران اور حالت میں تو کلاشنکوف واقعی قوم کو کر لوہے کے چنے لگنے لگے ہیں۔" اس نے پھر مایوسی سے کہا۔ "لیکن یہ تو بتاؤ کہ جمن لائیڈ کی دھاندلی پالیسی تک رسائی کی بات تم سے کس نے کہی تھی؟"

"یہ مافیا والوں کا انکشاف تھا۔ میرا خیال ہے کہ انھیں اس معاملے میں مجھ سے جھوٹ بولنے کی کوئی ضرورت نہیں تھی۔ میں نے کہا شی جس طرح آپریٹ کر رہی ہے اس سے بھی اس خیال کو تقویت ملتی ہے کہ اسے کہیں نہ کہیں سرکاری سرپرستی حاصل ہے۔ ان کے سیٹ اپ میں پاکستان کی کتنی اہمیت ہے اس کا اندازہ تم صرف اس بات سے لگا سکتے ہو کہ لاہور میں جیسے لائیڈ زکا بیج نامی قلعہ نما عمارت میں شی کا مقامی ہیڈکوارٹر قائم تھا جہاں پرندہ بھی پر نہیں مار سکتا تھا۔ تنظیم کے اہم لوگ وہی واحد عمارت تھی جو جمن لائیڈ کے خاندانی نام سے موسوم تھی۔ اس وقت میری تم سے ملاقات ہو چکی تھی اور میں تنظیم سے باغی ہو چکا تھا۔ میں نے وہیں ایک تہ خانے سے متصل کمرے میں جمن لائیڈ کی ایک رنگین قد آدم تصویر دیکھی تھی جسے میں نے پہچانا تھا۔ اس وقت وہ اس کے لیے ڈوان مرسیا تھا۔ ہم لوگوں نے اس عمارت کو وہاں موجود زیر زمین بارودی ذخائر کی مدد سے تباہ کیا تھا۔ اس کے بعد ہی مجھے کھل کر سامنے آنا پڑا۔ اس وقت تک شاید مجھے شی کے نام کا علم بھی نہیں تھا۔ ہم اسے بس تنظیم کے نام سے جانتے تھے۔"

"نہ جانے تم کس بل بوتے پر اتنے پر امید نظر آتے ہو۔ مجھے تو اب اپنی کامیابی کا ذرا بھی امکان نظر نہیں آتا۔" وہ مایوسانہ لہجے میں بولا۔ "تم مافیا کا سہارا لے کر شی کو تباہ کرنے کا خواب دیکھ رہے ہو لیکن یہ بھول رہے ہو کہ ایک بڑی طاقت اپنے پورے اختیارات اور وسائل کے ساتھ اس کی پشت پناہ ہے۔"

"تم احمق ہو گئے ہو۔ مافیا مدت سے چلی آ رہی ہے۔ شی بھی نہ جانے کب تک چلتی رہے۔ میری دلچسپی صرف اتنی ہے کہ ہیروئن کی تجارت میں پاکستان کی سرزمین کو جس بے دردی سے اڈا بنا لیا گیا ہے اسے ختم کیا جائے۔ اس سے آگے کچھ سوچنا کسی دیوانے کا خواب تو ہو سکتا ہے، میرا نہیں۔"

"یہ مت بھولو کہ اٹلی میں تم ہاتھ دھو کر جمن لائیڈ کے پیچھے پڑے ہوئے تھے۔ ساگو میلان میں حالات اچانک ہی جانے خلاف توقع اختیار کر گئے تو تم اس کے پیچھے نہیں جا سکے

رہا کرتے تھے۔" اس نے یاد دلایا۔

"اس وقت کی بات اور تھی۔ نہ مافیا والوں سے میری ذات بولی تھی اور نہ مجھے دشمن کی صحیح طاقت کا اندازہ ہوا تھا۔ تو پاکستان آ کر ہی میری آنکھیں کھلی ہیں اور پوری بات سمجھ میں آئی ہے ورنہ لائیڈز کا بیج کے وجود سے تو میں پہلے ہی سے واقف تھا۔"

"لوئیڈ ایک فرد ہے اور دشمن ایک تنظیم۔" میں نے میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔ "اگر کسی طرح حالات ہمیں یہ موقع دیں اور لائیڈ کو ہلاک کر دیا جائے تو دشمن اپنی موت آپ مر جائے گا۔"

"پہلے میرا بھی یہی خیال تھا جو اب غلط ہوتا ہوا محسوس ہو رہا ہے۔ اگر دشمن اس کی ذاتی تنظیم ہوتی اور وہ واحد ایک فرد اس کا مالک ہوتا تو اس کی موت سے دشمن کا شیرازہ بکھر جاتا۔ اب اگر واقعی امریکی حکومت کی سرپرستی میں کام کر رہا ہے تو دشمن ایک ادارے کی حیثیت رکھتی ہے۔ یعنی لائیڈ کے مرتے ہی اس کے نام سے کسی اور کو دشمن کا نیا سربراہ مقرر کر دیا جائے گا۔ جن لوئیڈ کو کسی نے نہیں دیکھا اس لیے کوئی بھی چالاک آدمی مناسب بریفنگ کے بعد اس کی جگہ سنبھال سکتا ہے۔ دیکھا جائے تو اب ہمیں پوری حکمت عملی پر نظرثانی کرنا پڑے گی۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ ہمیں واقعی اب بہت سوچ سمجھ کر قدم اٹھانا ہوگا۔" وہ اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے بولا۔ "اب صبح کے چار بج رہے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ جانے سے پہلے ایک پیالی چائے پی کر اب مجھے چلنا چاہیے۔ صبح میں اپنے گھر سے فیکٹری جانا چاہتا ہوں تاکہ کوئی دشواری کھڑی نہ ہو۔"

"اوہ! باتوں میں تمہارے تعاقب کا مسئلہ تو رہ ہی گیا۔ وہ کون تھا اور اس سے تم نے کس طرح پیچھا چھڑایا؟" میں نے اس کی روانگی کا ذکر آنے پر چونک کر سوال کیا۔

"وہ کوئی نیا چہرہ تھا۔ اس نے آج فیکٹری سے نکلتے ہی میرا پیچھا شروع کر دیا تھا اور مجھے گھر پہنچا کر خاموشی سے واپس لوٹ گیا۔ میں نے تم سے پہلے ہی کہا تھا کہ آج کل کے حالات کے پیش نظر وہ مختلف انداز میں میرے تعاقب میں تھا ہرگز پسند نہیں کرے گا۔"

وہ اپنے لیے چائے بنانے کے لیے کچن کی طرف بڑھ گیا اور میرا ذہن ایک بار پھر سیما کی لاش کی طرف بھٹک گیا۔ مجھے اس بات میں کوئی شبہ نہیں تھا کہ اس کے قاتل نے مجھے فون نمبروں کے ذریعے تعاقب کرانے کے لیے پولیس کو پہلی فرصت میں سیما کے قتل سے آگاہ کر دیا ہوگا۔ اس کے وجود تک پہنچنے کے لیے پولیس کا دور دور تک پتا نہیں تھا اگر قتل کی اطلاع پر سست روی کا یہ عالم تھا تو دوسری طرف پولیس والوں کی کسی گشتی ٹیم نے ہی ہمیں آ لیا تھا جن کی ان

دنوں شہر میں سرگرمیاں تھیں۔

"جاز فارماسیوٹیکل میں کچھ وقت گزارنے کے بعد تم کس نتیجے پر پہنچے ہو؟" میں نے گفتگو کا سلسلہ جاری رکھنے کی نیت سے سوال کیا تھا۔ دوسری سے الگ تھلگ رہائش اختیار کرنے کی وجہ سے ہمارے درمیان تبادلہ خیال کے مواقع بہت کم رہ گئے تھے۔ بدقسمتی سے سلطان شاہ سے فون پر رابطے کا بھی کوئی ذریعہ نہیں تھا اس لیے میں اس بے وقت ملاقات سے زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھانا چاہ رہا تھا۔

"سچ پوچھو تو میں نے وہاں رہ کر جھک ہی جھونک کاٹ دی۔" وہ خفت آمیز مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔ "مجھے اصل معلومات تو یہاں آ کر تم سے حاصل ہوئی ہیں۔ حیرت ہے کہ تم نے دیکھے بغیر کیپسولوں میں گڑبڑ کا اندازہ لگا لیا اور میں فیکٹری میں کام کرتے ہوئے بھی اس کا کوئی سراغ حاصل نہیں کر سکا۔"

"میں فیکٹری میں ہوتا تو شاید میرا اندازہ بھی تم سے مختلف نہ ہوتا۔" میں نے ناصحانہ لہجے میں کہا۔ "وہاں تم ان لوگوں کے ساتھ جذباتی طور پر ملوث تھے جو اس آٹومیٹک مشین کو چلتے ہوئے دیکھتے رہتے ہیں۔ اس لیے حقیقت کی تہہ تک نہیں پہنچ سکے جب کہ میں نے جذبات سے عاری لفظوں کے سہارے راستے نکالے۔ اسی لیے کہا جاتا ہے کہ ہر صورت حال کے نتائج اور انجام کے بارے میں باہر رہنے والے صحیح اندازہ لگا لیتے ہیں۔"

"پھر اب کیا مشورہ ہے تمہارا؟" اس نے سارا بوجھ مجھ پر ہی ڈال دیا۔

"تم نے اب تک ہر چیز کو عام انداز نظر سے دیکھا ہے اس لیے میرے دل میں یہ خواہش ابھری ہے کہ تم اپنی فیکٹری سے کسی طرح بارہ نمبر کا ایک بھرا ہوا کیپسول نکال لاؤ۔ کسی لیبارٹری کی تجربہ گاہ میں اس کا تجزیہ کرانے کے بعد ہم رپورٹ کی روشنی میں اپنا لائحہ عمل طے کریں گے۔" میں نے ٹھہرے ہوئے لہجے میں اسے سمجھانے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔ "دوسرا راستہ یہ ہے کہ ہم جاز فارماسیوٹیکل پر اچانک دھاوا بول کر سب تہس نہس کر دیں۔ تیسری راہ میرے مقصد سے ہم آہنگ ہے۔ ہم انسداد منشیات کے اعلیٰ اہلکاروں سے مل کر فیکٹری پر ایک ایسے وقت پر چھاپا ڈلوا سکتے ہیں جب وہاں ساری ڈرامائی تیاریوں کے ساتھ اس آٹومیٹک مشین پر منشیات کے کیپسول بھرے اور پیک کیے جا رہے ہوں۔ میرے لیے غزالہ کو دلدار آغا کی سیاہ کاریوں سے آگاہ کرنے کا یہ سنہرا موقع ہو سکتا ہے۔ ایک بار وہ خود اپنی زبان سے دلدار آغا سے اپنی نفرت کا اظہار کر دے تو پھر اسے دلدار کے چنگل سے

نکال کر چناؤ فرار ہم کرنا میرا کام ہوگا۔ میں اس بارے میں صرف مشورہ دے سکتا ہوں۔ تم اندر کے آدمی ہو تو آخری فیصلہ تم ہی کو کرنا ہوگا کہ ہمیں ان تینوں میں سے کون سی راہ اختیار کرنا چاہیے۔ میں خلوص دل سے اس پہ عمل کروں گا۔"

"تمہارا تجزیہ سو فیصد درست ہے۔" وہ اپنی جناتی ہوئی گرم گرم چائے کا ایک گھونٹ لیتے ہوئے بولا۔ "میں نے آج تک ایسے کسی پاؤڈر کے بارے میں نہیں سنا جو جلد کے لیے مہلک ہو لیکن جسم کے لیے سراپا طاقت بن جاتا ہو۔ ان لوگوں کے ساحرانہ طلسم میں گھر کر میں گمراہ ہوگیا تھا لیکن اب پارہ نمبر کیپسول کے کسی تجزیے کے بغیر پورا یقین ہوگیا ہے کہ وہ ہیروئن کے کیپسول ہوتے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ سرکار کو دلدار آغا کے گھناؤنے چہرے سے روشناس کرانے کے لیے تمہیں انسداد منشیات کے متعلقہ حکام سے رجوع کرنا چاہیے۔ جاز تار ناسو پکل میں اگر ایک بار رنگے ہاتھوں ہیروئن اور اس کے بھرے ہوئے کیپسول پکڑے گئے تو دلدار آغا شہ کے طبقۂ اشراف کو منہ دکھانے کے قابل نہیں رہے گا۔ تم چاہو تو اس معاملے میں مافیا والوں سے بھی کام لے سکتے ہو۔"

"مافیا شیمی کی طرح نہیں ہے۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "وہ پیشہ ور مجرموں کی تنظیم ہے جو بڑی سختی سے خود ساختہ اخلاقیات کا پاس کرتی ہے۔ گو میں نے عیسائی عقیدے کے تحت جھوٹا حلف اٹھایا ہے لیکن اس میں ایک اہم ترین شق یہ ہے کہ اپنے ہم پیشہ لوگوں کے خلاف کسی بھی حالت میں اور کبھی بھی قانون یا اس کے محافظوں سے مدد نہیں لی جائے گی، خواہ شخص کو اس احتراز کی کتنی ہی بھاری قیمت کیوں نہ ادا کرنا پڑے۔"

"یعنی وہ تمہیں حکام سے رجوع کرنے کی اجازت نہیں دیں گے؟" اس نے سوال کیا۔

"اجازت طلب کرنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ اس کا مطلب ہوگا کہ میں نے مافیا کے لیے اٹھائے ہوئے اپنے حلف سے بغاوت کی ہے۔ یہ کام تو مجھے نہایت رازدارانہ طور پر انفرادی سطح پر کرنا ہوگا تاکہ مافیا والوں کو کانوں کان بھی میرے عزائم کی بھنک نہ مل سکے ورنہ منظم جیب مجھ سے بھڑک جائے گا۔"

"اپنا طریقہ کار تم خود بہتر طور پر طے کر سکتے ہو۔ میرا اندازہ ہے کہ ایلف ون پر سوار چلائی جائے گی یعنی یہ سوال فیکٹری میں اور مشین کے بازوؤں میں ہیروئن کی بھاری مقدار موجود ہونا چاہیے۔"

"یہ ایلف ون کیا بلا ہے؟" میں نے الجھن آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"ایلف ون فلنگ مشین نمبر ایک کا مخفف ہے۔ وہ مشین نسبتاً نئی دوسری مشینوں کے بعد آئی ہے لیکن اسے ایلف ون کا نام دیا گیا ہے۔" اس نے بتایا۔

"میں اپنی سی پوری کوشش کروں گا لیکن کامیابی کا دار و مدار متعلقہ افسر کی مرضی پہ منحصر ہوگا۔ فی الحال تو مجھے پانچ ہزار کی فکر ہے۔ نہ جانے سیاں لاش کب تک اس کے تہہ خانے میں پڑی سڑتی رہے گی۔ یہ بوجھ ذہن سے اترے تو میں آگے کچھ سوچنے کے قابل ہو سکوں گا۔"

"تھوڑی دیر میں صبح کا اجالا نمودار ہونے والا ہے۔ پولیس افسران اپنے گھروں پہ رات گزارنے کے بعد ڈیوٹی پر واپس آئیں گے تو یہاں رونق شروع ہو جائے گی۔ تم نے صاحب شکتی انتظار میں اتنا وقت گزار لیا ہے تو تھوڑا سا انتظار اور کرو۔ مجھے امید ہے کہ اس معاملے میں وہ تمہارے لیے مشکلات پیدا نہیں کر سکیں گے۔" وہ کچن میں کھڑے کھڑے اپنا چائے کا پیالہ خالی کرتے ہوئے بولا۔

ساڑھے چار بجے سلطان شاد مجھ سے رخصت ہوگیا۔ چلتے چلتے میں نے اسے تاکید کر دی تھی کہ موقع ملتے ہی وہ مجھ سے کم از کم فون پر رابطہ برقرار رکھے تاکہ میں اسے اپنے اگلے پروگرام سے باخبر رکھ سکوں۔ میں نے یہ تو نہ کہا کہ میرا منصوبہ تھا کہ دلدار آغا کی فیکٹری کے لیے مجھے سوالی مقصد ایک بڑے کسی بڑے افسر سے مل کر وہاں چھاپا ڈلوانے کی پوری کوشش کرنا تھی۔

سلطان شاد کے چلے جانے پر ایک مرتبہ پھر مجھے تنہائی اور بے ہول خیالات نے گھیرا اور جوں جوں وقت گزرتا چلا گیا چھوٹے چھوٹے امکانات نے بے ہول خطرات کا روپ اختیار کرنا شروع کر دیا جن کا تدارک اس سے بھی زیادہ مشکل نظر آ رہا تھا۔

میں نے شب خوابی کا لباس تبدیل کیا اور بستر پہ دراز ہونے سے پہلے ایک مرتبہ خود مقامی پولیس تھانے سے رجوع کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

ٹیلی فون ڈائریکٹری سے تھانے کا نمبر تلاش کر کے ڈائل کیا تو دوسری طرف دیر تک گھنٹی بجتی رہی لیکن کسی نے ریسیور اٹھانے کی زحمت نہیں کی جس پہ میں نے تنگ آ کر سلسلہ منقطع کر دیا۔ دوبارہ نمبر ملایا تو دوسری طرف سے پہلی ہی گھنٹی کے بعد ریسیور پر ایک اکتائی ہوئی خوابناک ہیلو سنائی دی جس کا مطلب تھا کہ وہ جو کوئی بھی تھا اس وقت صبح صادق کی پاکیزہ نیند سے لطف اندوز ہو رہا تھا۔ پہلی بار بجنے والی ٹیلی فون کی گھنٹی نے اسے نیند سے بیدار کر دیا تھا لیکن اس نے فون نہیں اٹھایا۔ شاید اسے خوف رہا ہوگا کہ کہیں وہ کال کسی افسر بالا کی نہ ہو جو تاخیر سے کال اٹینڈ کیے جانے پہ برہم ہو سکتا تھا لیکن لائن کاٹ کر جب میں نے دوبارہ نمبر ملایا تو اس نے پہلی ہی

نیند میں ریسیور اٹھا لیا۔

"کون بول رہا ہے؟" میں نے بھاری اور بارعب لہجے میں سوال کیا۔

"ہیڈ محرر محمد علی!" وہ نیند کی جھونک میں شستہ انداز میں کہہ گیا لیکن فوراً ہی اس کی افسرانہ رگ پھڑک اٹھی۔ "تم کون بول رہے ہو؟"

"میں ایک واردات کی اطلاع دینا چاہ رہا تھا۔ کافی دیر سے فون کر رہا ہوں لیکن تھانے میں کوئی ریسیور اٹھانے والا بھی نہیں ہے۔" میں نے قدرے بدمزگی کے ساتھ ماؤتھ پیس میں کہا۔

"نمبر غلط ملا ہوگا!" درشت لہجے میں جواب دیا گیا "یہاں تو میری ساری رات فون کے سرہانے بیٹھے گزر گئی ہے ایک دفعہ بھی گھنٹی نہیں سنائی دی۔ واردات کی خبر سے پہلے اپنا نام پتا لکھواؤ۔"

"میں تھانہ انچارج سے بات کرنا چاہتا ہوں۔" میں نے تحمل کے ساتھ کہا۔

"وہ گشت پر گئے ہوتے ہیں۔ جو کچھ بتانا ہے مجھے بتلاؤ انھیں خبر مل جائے گی۔" میری ایک عام شہری کی حیثیت کا اندازہ کر لینے کے بعد اس کا لہجہ چند درجہ بگڑتا ہی جا رہا تھا۔

"تمہارے علاوہ تھانے میں کوئی اور موجود نہیں ہے؟" میں نے سوال کیا۔

"نہیں ابھی چھوکری کا رشتہ کرنا ہے یا رپورٹ لکھوانا ہے؟" وہ کسی کٹکھنے کتے کی طرح غرایا تھا۔ "جو بتانا ہے مجھے بتاؤ یا فون بند کر دو۔ میں تمہارے باپ کا نوکر نہیں ہوں جو اتنے سویرے سویرے تمہاری فالتو جرح کا جواب دیتا رہوں۔ رات کو بھلا سارا عملہ گشت پر نہ نکلے تو چور ڈاکو تمہاری ایسی کی تیسی کر کے رکھ دیں گے۔"

وہ واضح طور پر نیند سے اٹھائے جانے پر جھلایا ہوا تھا اور شاید تھانے میں اکیلا ہی پھنسا ہوا تھا اس لیے میں نے اس سے الجھنے کے بجائے براہِ راست کام کی بات کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ "... علاقے کے ایک فلیٹ میں کئی گھنٹے سے ایک عورت کی لاش تمہارے افسروں کی منتظر ہے..."

"لاش پڑی ہے تو صبح تک گل نہیں جائے گی۔" وہ میری بات کاٹ کر بھڑکے ہوئے انداز میں بولا۔ "معلوم ہوتا ہے تم خود بھی اس واردات میں ملوث ہو۔ تم اس سے پہلے بھی گمنام فون کر چکے ہو۔ نام پتا بولو اپنا!" اس کے انداز سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اگر میں اسے اپنا نام پتا بتا دیتا تو وہ نیند خراب کرنے کے الزام میں اسی وقت مجھے پکڑ کر حوالات میں بند کر دیتا اور شاید مجھے ایسا رگڑا لگواتا کہ میں آئندہ کبھی کسی تھانے سے رجوع کرنے کی جرأت نہ کرتا۔

"نام پتا بتا کر میں تمہارے بکھیڑوں میں پھنسنا نہیں چاہتا۔ میں نے تمہیں خبر دے دی ہے۔ اب اس پر اپنے تھانے دار سے کارروائی کرانا تمہارا کام ہے۔ تمہیں پہلی خبر ملے ہوئے تقریباً چار گھنٹے گزر چکے ہیں لیکن تم کسی مست سانڈ کی طرح تھانے میں پڑے سو رہے ہو۔ اب تک تو تم لوگوں کو قاتل کی راہ پر ہونا چاہیے تھا۔"

اس نے جھنجھلا کر فون پر ایک موٹی سی گالی دی تھی پھر بولا۔ "گمنام خبروں پہ ہم پاگلوں کی طرح دوڑنے لگے نا تو بس ہم نے چلا لیا اس شہر کا کام... مجھے سبق نہ پڑھاؤ اور فون بند کر دو۔ ہم تمہارا نام پتا جانے بغیر اس خبر پر کوئی کارروائی نہیں کریں گے۔ تمہارے باپ کے نوکر نہیں ہیں ہم!"

"معلوم ہوتا ہے کہ مجھے تمہارے ایس پی یا ڈی آئی جی کو نیند سے اٹھانا پڑے گا۔" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔

"جسے بھی چاہے اٹھا لو!" غراہٹ سنائی دی۔ "انھیں زیادہ تنخواہ ملتی ہے، ہو سکتا ہے کہ وہ دوڑتے چلے آئیں۔ یہاں سے کوئی نہیں آنے گا..."

اس کے خراب رویے کے پیشِ نظر میں نے نرمی سے اسے سمجھانا چاہا لیکن وہ کسی فرعون کی طرح اینٹھ کر اپنے افسرانِ بالا تک کے بارے میں بدکلامی پہ اتر آیا۔ اس نے مجھ سے یہ تک پوچھنے کی ضرورت نہیں سمجھی کہ واردات کہاں ہوئی تھی اور غصے میں اپنی طرف سے ریسیور رکھ دیا۔

لائن بدستور ملی ہوئی تھی لیکن میں اپنی مزید کوئی بات اس بددماغ محرر تک نہیں پہنچا سکتا تھا اس لیے میں نے بھی ایک گہرا سانس لے کر فون بند کر دیا۔

سخت کوفت کے عالم میں روشنیاں گل کر کے بستر پہ دراز ہوا تو مجھے یہ امید تھی کہ اصل قاتل نے ضرور اس محرر کو جائے واردات سے آگاہ کر دیا ہوگا۔ اس نے اپنی دانست میں میری کسی بات کو کوئی اہمیت نہیں دی تھی لیکن یہ غنیمت تھا کہ اس قتل کے بارے میں اسے پہلی فون کال ملی تھی اور اگر اس کے دل میں کوئی نیکی آجاتی تو وہ قاتل کی فراہم کی ہوئی معلومات کے سہارے اپنے افسران کی رہنمائی کر سکتا تھا۔

میں قاتل کے عزائم سے آگاہ ہونے کے بعد سیما کے فلیٹ میں ٹیلی فون کا سلسلہ منقطع کرنے کے لیے یوں بے چین ہو گیا تھا جیسے پولیس فوراً ہی وہاں دھاوا بولنے والی ہو لیکن وہاں کسی کے ٹس سے مس ہونے کے بھی آثار نہیں تھے۔ عوام کے ٹیکسوں پہ پلنے والے امن و امان

کے وقتے وار ایک علاقے میں ایسی کالی بھیڑوں کی موجودگی خطرناک تھی۔ یہ مجرم جیسے غیر ذمے دار اور نا اہل لوگ ہی تھے جن کی وجہ سے شہر بھر میں ہر طرف قاتل، ڈاکو اور دہشت گرد آزادانہ دندناتے پھر رہے تھے۔ جن کا جہاں جی چاہتا بے خوفی کے ساتھ واردات کر گزرتا تھا اور انہیں کوئی روکنے یا پکڑنے والا نہیں تھا۔ شاید اسی وجہ سے ماحول شر پسندوں اور قاتلوں جیسی خون آشام مخلوقوں کے لیے سازگار ہوتا جا رہا تھا۔

میری وہ پوری رات آنکھوں ہی آنکھوں میں کٹ گئی تھی لیکن پھر بھی نیند کا کوسوں دور تک پتا نہیں تھا۔ میں بستر پر پڑا اپنے قانون کے محافظوں کی حالت زار پر کڑھ رہا تھا۔ اچانک عمارت کے سنگلاخ زینے کئی وزنی جوتوں کی دھمک سے گونجنے لگے۔ آنے والے آپس میں اونچی آواز میں باتیں بھی کر رہے تھے۔

بے اختیار میری نگاہ اپنی رسٹ واچ کے چمکتے ہوئے ڈائل پر چلی گئی جہاں سوئیاں صبح کے ساڑھے پانچ بجنے کا اعلان کر رہی تھیں۔ رات کے گہرے سناٹے میں باہر سے آنے والی آوازیں میرے فلیٹ سے باہر راہداری میں مرکوز ہو گئی تھیں اور ساتھ ہی ساتھ کے فلیٹ کی گھنٹی بجنے کی آواز بھی سنائی دینے لگی تھی۔

چند منٹ بعد ہی میرے فلیٹ کی ڈور بیل بھی چیخ اٹھی اور میں نے دھڑکتے دل کے ساتھ بستر چھوڑ دیا۔

میں نے دروازہ کھولا تو باہر تین یا چار پولیس والے موجود تھے جن میں سے ایک اپنے عہدے کے اعتبار سے سب انسپکٹر نظر آ رہا تھا جبکہ دو سپاہی تھے۔ ان کے پیچھے خوفزدہ چوکیدار کھڑا ہوا تھا۔

"اس گھر میں کون رہتا ہے؟" سب انسپکٹر نے کسی تمہید یا تعارف کے بغیر اپنی چھڑی سے ساتھ کے فلیٹ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے مجھ سے سوال کیا۔

"کوئی خاتون رہتی ہیں۔" میں نے حیرت کا مظاہرہ کرتے ہوئے محتاط لہجے میں کہا۔ "کیا آج پھر یہاں کوئی گڑبڑ ہو گئی ہے؟"

"تمہاری آنکھوں سے ظاہر ہو رہا ہے کہ تم دیر سے جاگ رہے ہو یا پھر پوری رات ہی نہیں سوئے ہو؟" سب انسپکٹر گہری نظروں سے میرا جائزہ لیتے ہوئے بولا۔ "یہ بتاؤ کہ تم نے اس عورت کے فلیٹ سے کوئی غیر معمولی آواز تو نہیں سنی تھی؟"

"نہیں!" میں نے اپنے سر کو جنبش دیتے ہوئے کہا۔ "میں یہاں اکیلا رہتا ہوں اس لیے اس خاتون سے میرا تعارف نہیں ہے لیکن بات کیا ہے؟ کوئی گڑبڑ معلوم ہوتی ہے؟"

"ہم ایک اطلاع پر یہاں آئے ہیں لیکن اندر سے کوئی جواب نہیں مل رہا۔ کیا یہ خاتون راتوں کو گھر سے باہر رہتی ہیں

جس کی عادی ہے؟" وہ گویا پہلے اس کے بارے میں کوئی ابتدائی رائے قائم کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔

"میں نے عرض کیا نا کہ میرا اس سے تعارف نہیں ہے۔ مجھے اس کی عادتوں کے بارے میں کچھ پتا نہیں ہے۔ ہو سکتا ہے کہ کسی کے بارے میں آپ کا اندازہ درست ہو۔"

اسی دوران میں ایک سپاہی نے ساتھ کے فلیٹ کی ڈور بیل بجانے کے ساتھ ہی ساتھ باقاعدہ انداز میں دروازے پر دستک بھی شروع کر دی تھی لیکن اندر وہی لاتعلقی پر سکوت چھایا ہوا تھا۔

"وہ عورت فلیٹ میں اکیلی رہتی ہے؟" سب انسپکٹر نے مجھ سے اگلا سوال کیا۔

"میں کچھ نہیں کہہ سکتا۔ ویسے میں نے اس فلیٹ سے صرف اسے ہی آتے جاتے دیکھا ہے۔"

"اکیلی عورت ہے صاحب! ہو سکتا ہے کہ نیند کی گولیاں کھا کر سوئی ہو۔" ایک کانسٹیبل نے خوشامدانہ انداز میں سب انسپکٹر کو اپنی رائے پیش کی۔

"ہوں!" انسپکٹر نے چھڑی کا سرا اپنی پیشانی پر رگڑتے ہوئے پُرخیال انداز میں ہنکارا بھرا اور پھر سہمے ہوئے چوکیدار کی طرف متوجہ ہو گیا۔ "تمہارے پاس اس فلیٹ کی دوسری چابی تو ضرور رہتی ہو گی؟"

"نہیں سرکار!" وہ رو دینے والے انداز میں بولا۔ "چابیاں صرف مالکوں کے پاس ہوتی ہیں۔"

"یہ عورت شروع سے اکیلی ہی رہتی ہے؟" سب انسپکٹر پوری طرح چوکیدار کی طرف متوجہ ہو گیا تھا۔

"یہاں بی بی اور ان کے میاں دونوں ہوائی جہاز والی کمپنیوں میں نوکری کرتے ہیں۔ وہ بہت کم ایک ساتھ رہتے ہیں۔ ایک آتا ہے تو دوسرا باہر ہوتا ہے۔ کبھی کبھی تو کئی دنوں تک دونوں ہی میاں بیوی غائب رہتے ہیں۔ پچھلے کئی ہفتوں سے بی بی جی یہاں اکیلی رہ رہی ہیں۔"

"اس سے یہاں مرد بھی ملنے آتے ہوں گے؟" سب انسپکٹر نے معنی خیز لہجے میں سوال کیا۔

"مالکوں سے تو کوئی بھی ملنے آ سکتا ہے۔" وہ جھجکتے ہوئے بولا۔ پھر شاید پولیس افسر کی تند نگاہوں کا سامنا کرتے ہی اس کی زبان کی لکنت دور ہو گئی۔ "کئی مرد بھی آتے ہیں۔"

"کوئی جواب نہیں مل رہا سر!" ڈور بیل بجانے والے کانسٹیبل نے اطلاع دی۔ "کیا اجازت ہے؟ خود دروازہ توڑ دیں؟"

"یہاں ہر منزل پر صرف دو فلیٹ ہیں؟" سب انسپکٹر نے چوکیدار سے پہلا احمقانہ سوال کیا۔

"جی سرکار!" وہ سعادت مندانہ انداز میں بولا۔

"نہیں، میں نے یہ تسلی نہیں کرائی۔۔۔" اس کی بات ادھوری ہی تھی کہ سپاہی اچانک اندر آ گیا تھا۔

"کیا بات ہے؟" محمود مجھے نظر انداز کر کے فوراً اپنے سپاہی کی طرف متوجہ ہو گیا۔

"تھانے سے انچارج صاحب کا ڈرائیور آیا ہے۔" سپاہی نے قدرے تیز لہجے میں کہا۔

"اسے روکو، میں آتا ہوں۔" وہ سپاہی کو ہدایت دیتے ہوئے میز پر سے میری سفری دستاویزات کا لفافہ لے کر کھڑا ہو گیا۔ سپاہی اس سے ہدایت ملتے ہی واپس لوٹ گیا۔

"تم کیا کہہ رہے تھے؟" اسے روانگی پر آمادہ پا کر میں نے دفتری لہجے میں اسے اس کی ادھوری بات یاد دلاتے ہوئے سنجیدگی سے کہا۔

"میں کہہ رہا تھا کہ یہ تو انسپکٹر جوسٹس کے قتل کا معاملہ ہے۔ بظاہر تم اس سے الگ نظر آتے ہو لیکن ہو سکتا ہے کہ میں اپنی تفتیش کے نتیجے میں یہ ثابت کرنے میں کامیاب ہو جاؤں کہ اس سے کچھ عرصے پہلے پاکستان سے فرار ہونے تک تم قتل اور ڈکیتی وغیرہ کی متعدد وارداتوں کا ارتکاب کر چکے تھے۔"

وہ بہت تیز و طرار آدمی تھا اور اپنے کام کو قریب سے جاننے کا عادی نظر آتا تھا۔ وہ لمحہ بہ لمحہ اپنی بدلتی ہوئی گفتگو سے مجھے دہلانے دے رہا تھا اور یہ ظاہر ہونے لگا تھا کہ مجھے متوقع خطرات کا احساس دلا کر وہ میری زبان سے کوئی پیشکش سننے کا منتظر تھا جبکہ میں اچھی طرح جانتا تھا کہ اس سے مصالحت کا عندیہ ظاہر کر کے میں اس کے ظاہر کیے ہوئے شبہات پر گویا مہرِ تصدیق ثبت کر دیتا جس کے بعد کچھ اندازہ نہیں تھا کہ وہ کیا گل کھلاتا اور کس انداز میں مجھ سے بھرپور سودے بازی کرنے کی کوشش کرتا۔

"تمہاری باتیں کسی بھی شریف آدمی کا خون خشک کر دینے کے لیے کافی ہیں۔" میں نے پریشانی کے عالم میں کہا۔

"ابھی یہ صرف باتیں ہیں۔ ان امکانات پر میں نے تھوڑا سا اور غور کر لیا تو یہ سب الزامات جلد حقائق بن جائیں گے۔" اس نے سگریٹ کا ٹوٹا ایش ٹرے میں رگڑتے ہوئے کہا۔

"تم چاہو تو میں اپنا پروگرام مختصر کر کے کل ہی پاکستان چھوڑ دوں۔ میں یہاں کسی بڑی الجھن میں نہیں پڑنا چاہتا۔ کوئی بھی فیصلہ مجھے برباد کر دے گا۔"

"فی الحال تو تم روانگی کا ارادہ ملتوی ہی رکھو کیونکہ تمہاری سفری دستاویزات میری تحویل میں ہیں۔ میں نے رکھ لی ہیں جو کہ آئندہ چند گھنٹوں تک میں انسپکٹر جوسٹس کے قتل کی کارروائیوں میں مصروف رہوں گا اس لیے اس مدت کو تم سوچنے سمجھنے کے لیے استعمال کر سکتے ہو۔ اس دوران میں تمہاری

طرف سے کوئی پیغام نہ ملا تو میں اپنا کام شروع کر دوں گا اور پھر وہی ہوگا جو میں چاہوں گا۔" اس کی گفتگو واضح طور پر دھمکی آمیز تھی لیکن بات دبی تھی کہ وہ کوئی مطالبہ پیش کرنے کے بجائے پیشکش ملنے کا منتظر تھا۔

"میں کچھ نہیں سوچ سکوں گا۔ تم خود کھل کر بات کیوں نہیں کرتے؟"

"تم بچے سے نہیں ہو۔ میں اس سے زیادہ کھل کر کیا بات کروں گا؟ میرے پاس وقت نہیں ہے۔ ایس ایچ او کا ڈرائیور میرے لیے کوئی اہم پیغام لایا ہوگا۔"

"ذرا ایک منٹ ٹھہرو۔" میں نے بڑھ کر اس کا راستہ روک لیا۔ "وہ دن تک یہ معاملہ صرف تمہاری ذات تک محدود رہے گا نا؟" میں نے رازدارانہ لہجے میں سوال کیا۔

"صرف چوبیس گھنٹے تک!" اس کے ہونٹوں پر معنی خیز مسکراہٹ پھیل گئی تھی۔ "کل صبح جب میں کام شروع کروں گا تو مجھے اپنے محکمے سے مدد لینا پڑے گی اور یہ معاملہ میری ذات تک محدود نہیں رہے گا۔"

"اس وقت کی کارروائی میں تو میرا نام نہیں آئے گا؟" میں نے اگلا سوال کیا۔

"وہ تو ضروری ہے۔ تمہاری موجودگی میں ہم نے دروازہ کھلوایا ہے اور تم اس کے واحد پڑوسی ہو۔"

"اوپر سے دو افراد آئے تھے جو کیئر ٹیکر بھی تھا۔" میں نے ایک موہوم سی امید پر جھلا کر کہا۔ "میری درخواست ہے کہ مجھے اس قتل کے معاملے سے باہر ہی رکھو۔ اگلے چوبیس گھنٹے گزرنے سے قبل کوئی نہ کوئی ایسی راہ نکل آئے گی کہ ہمارے درمیان سمجھوتا ہو جائے گا۔"

وہ معنی خیز انداز میں مسکرا دیا۔ "چلو یہ بھی ہو جائے گا لیکن یہ یاد رکھنا کہ اب تم مجھ سے اجازت لیے بغیر اپنے اس فلیٹ میں محصور رہو گے۔"

"تم بے فکر رہو، تم سے رابطہ کیسے ہوگا؟" میں نے اپنے وجود میں اطمینان کی لہر محسوس کرتے ہوئے کہا۔

"پولیس اسٹیشن فون کر لینا۔ میں موجود نہ ہوا تو تمہارا پیغام ملنے پر خود آ جاؤں گا۔" میری ہی طرح وہ بھی خود کو فتح مند سمجھ کر مطمئن نظر آنے لگا تھا۔

"میرا نام ڈکیتی کی واردات کے گواہوں کے ساتھ تھانے کے ریکارڈ پر آ چکا ہے اس لیے میں اپنا نام ڈیلیٹ کرا دوں گا۔" اس کی نیت ظاہر ہو جانے کے بعد میں آہستہ آہستہ اس سے برابری کی سطح کی طرف بڑھ رہا تھا۔

وہ سر ہلاتا ہوا تیزی کے ساتھ میرے فلیٹ سے نکل چلا گیا اور میں دروازہ بند کر کے بے جان انداز میں ایک کرسی پر گر

گیا۔ اس صورت حال نے مجھے اندر سے ہلا کر رکھ دیا تھا۔

وہ مجھے پہچان سکتا تھا اور شاید اس نے میرے ساتھ کوئی بدسلوکی کی تھی لیکن اس نے اپنے تجربے کی بنیاد پر یہ تجزیہ کا اظہار کیا تھا۔ وہ میرے حق میں مہلک ثابت ہو سکتے تھے میرے پاس رقم کی کوئی کمی نہیں تھی لیکن وقتی طور پر مجھے اس کی زبان بند رکھنے کے لیے اگر میں اس وقت اس سے کوئی سودا کرنے کی کوشش کرتا تو اسے اپنے الزامات کی صداقت کا پورا یقین ہو جاتا اور وہ بعد میں اس کی بنیاد پر بڑی رقموں کا مطالبہ کر سکتا تھا۔ اس کی طرف سے مستقل بلیک میلنگ سے بچنے کی ایک ہی صورت نظر آتی تھی کہ وقتی طور پر کوئی سودے بازی ہو جانے کے بعد میں دوبارہ ملک ہی چھوڑ دیتا لیکن وہ میرے مسئلے کا کوئی پائیدار حل نہیں تھا کیونکہ اس وقت میرا کاروبار کراچی تک محدود ہو چکا تھا اور یہیں رہتے ہوئے اپنے مقاصد میں کامیابی حاصل کر سکتا تھا۔

اس نے مجھے کسی فیصلے پر پہنچنے کے لیے بہت کم وقت دیا تھا اور مجھے اپنے فلیٹ میں محصور کر دیا تھا اس لیے میں اپنی نجات کے لیے عملی کچھ بھی نہیں کر سکتا تھا۔ شی والوں سے میری دشمنی ہو چکی تھی جہانگیر تو رات وار جانے کے باعث پولیس کے مقابلے میں کوئی قابل ذکر پیش رفت نہیں کر سکتا تھا اس لیے میری امید صرف سیٹھ حبیب جیوانی سے وابستہ رہ گئی تھی۔ وہ میرا پیا چیف تھا اور اپنے رسوخ سے کوئی نئی راہ نکال سکتا تھا۔

اضطراری صورت میں ایک بار پھر فلیٹ سے نکل آیا تاکہ پڑوس میں ہونے والی پولیس کی کارروائی کا تماشا کر سکوں۔ ویسے بھی صبا کے قتل کے بعد میرا اپنے فلیٹ میں بند ہو کر بیٹھ جانا مجھے دوسروں کی نظروں میں مشکوک بنا سکتا تھا۔

اس وقت تک وہاں پولیس کا مزید عملہ نہیں پہنچا تھا۔ محمود نے میرے فلیٹ سے نکل کر صبا کے ہی فلیٹ میں اپنا دفتر قائم کر لیا تھا اور صبا کی لاش دونوں کے ہمراہ اندر چوکیدار کا بیان قلم بند کر رہا تھا۔ اوپر سے بلائے جانے والے دونوں گواہ تشویش اور پریشانی کے عالم میں اپنی باری کے منتظر تھے۔ دوسرے سپاہی نے فلیٹ سے لاش کے کھلے ہوئے دروازے پر چوکیداری کی ذمے داری سنبھال لی تھی۔

مجھے دیکھتے ہی اوپر والوں نے صورت حال کے بارے میں اپنے تبصرے شروع کر دیے اور میری پوزیشن کے بارے میں جاننا چاہا۔ میں نے انھیں بتایا کہ میرا بیان لیا جا چکا ہے۔ وہ دونوں اپنے خوف و ہراس کے باعث میری ذات کا سہارا لینا چاہ رہے تھے لیکن میں نے وہاں اپنی موجودگی غیر ضروری سمجھتے ہوئے اپنی جان چھڑا لی۔

اپنے فلیٹ کا دروازہ بند کر کے میں نے کچن سے کتنی خالی

شاپنگ بیگ نکالے اور کچھ دیر بعد وہ میں مختلف ٹھکانوں سے گن، پستول، فاضل میگزین اور سائلنسر نکال کر پلاسٹک کی تھیلیوں میں اس طرح لپیٹے کہ پانی ان پر اثر انداز نہ ہو سکے اور پھر انھیں ایک باتھ روم میں فلش ٹینک کا ڈھکن اٹھا کر اس میں ڈال دیا۔ مجھے اندازہ تھا کہ وہ جگہ بالکل بھی محفوظ نہیں تھی لیکن اگر سب انسپکٹر یا اس کا کوئی افسر میرے فلیٹ کی تلاشی لینے کا فیصلہ کر ہی لیتا تو وہ جگہ بھی ان لوگوں کی نظروں سے محفوظ نہیں رہتی۔ میرا یہ عمل بالکل ایسا ہی تھا جیسے ریت کا طوفان آنے پر شتر مرغ اپنا سر ریت میں دفن کر کے خود کو محفوظ تصور کر لیتا ہے۔

ساڑھے سات بجے میں نے بہت سوچ سمجھ کر جہانگیر کو فون کیا۔ وہ سحر خیزی کا عادی تھا لیکن پچھلی رات وہ دونوں میاں بیوی بہت دیر سے واپس گئے تھے اس کی وجہ سے مجھے امید نہیں تھی کہ وہ جاگ گیا ہو گا مگر میری کال اس نے پہلی گھنٹی پر ریسیو کی اور اتنے سویرے میری آواز سن کر حیران رہ گیا۔

"دفتر جاتے ہوئے تھوڑی دیر کے لیے میرے پاس ہوتے جانا۔" مزاج پرسی کے بعد میں نے کہا۔

"خیریت تو ہے؟ آواز سے تم کچھ پریشان معلوم ہو رہے ہو؟" اس نے سوال کیا۔

"خیریت نہیں ہے۔ آؤ گے تو بتاؤں گا۔ پچھلی رات تمہارے چلے جانے کے بعد کسی نے صبا کو اس کے فلیٹ میں قتل کر دیا۔ اس وقت وہاں پولیس آئی ہوئی ہے۔"

وہ خبر جہانگیر کے لیے دھماکا خیز ثابت ہوئی تھی۔ اس نے فوراً ہی گھر سے نکلنے کا وعدہ کر کے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔ میں نے کریڈل دبا کر ٹریڈلائن کا نمبر ملایا تو ادھر سے فوراً ہی ریسیور اٹھایا گیا۔

"میں نے اسی وقت چیف کو تمہارا پیغام پہنچا دیا تھا۔" اس طرف سے سیٹھ دے نے میری آواز پہچان کر کہا۔ "اس معاملے کو وہ خود دیکھ رہے ہیں۔ تم چاہو تو اس نمبر پر اس سے بات کر سکتے ہو۔" بات ختم کر کے اس نے ایک فون نمبر بتایا تو میں نے فون کے پاس پڑے ہوئے پیڈ پر نوٹ کر لیا۔

پچھلی رات میں نے اپنی حفاظت کے لیے مافیا کے کسی آدمی کو اپنے ساتھ لانے کا ارادہ ملتوی کر دیا تھا لیکن اس وقت صورت حال بدلی ہوئی تھی اس لیے میں نے سیٹھ دے سے کہا۔ "جناب گل کو ادھر بھیج دو۔ اسے میرا فون نمبر دے دینا۔ وہ صورت حال کا جائزہ لے کر ایک گھنٹے بعد مجھے فون پر رپورٹ دے۔ آج میں فلیٹ تک ہی محدود رہوں گا۔ وہ مجھے اپنی رپورٹ دینے کے لیے چنگیز خان کا نام استعمال کرے گا۔"

"کہاں ہے؟" اس کی تعجب بھری آواز ابھری۔

گا۔ انتخاب بھی اسی پر پڑا تھا۔ جہیت کی ہدایت پر میں
جائزہ لینے کے لیے پہلے ہی تمھاری طرف روانہ کر چکا ہوں
ی اس سے کوئی رابطہ ہوگا، میں تمھاری بقیہ ہدایات بھی اس
پیادوں گا۔ تم بے فکر رہو۔"

میں نے فون بند کر دیا۔ فلیٹ میں محصور ہو جانے کے بعد
ڈال دیا تھا۔ اپنے دوستوں اور ہمدردوں سے میرے رابطے کی
یہی صورت باقی رہ گئی تھی۔ اس بارے میں مجھے خوف
نہیں محمود میرے فون پر بزنس ٹیپ لگوا کر ساری کالز ٹیپ
شروع کر دے۔ لیکن پہلی بات تو یہ تھی کہ وہ محکمہ پولیس کا اتنا
نہیں تھا کہ محض فون کرنے کے میرے نمبر پر ٹیپ ڈیوائس لگوا
کسی کاروائی کے لیے اسے اعلیٰ حکام کو اعتماد میں
ہوتا۔ یہ اپنی دفتری کاروائی کے ذریعے وہ بند وبست ہو سکتا
دوسری بات یہ تھی کہ اس نے اگلے چوبیس گھنٹوں تک میرا معاملہ
ذات تک محدود رکھنے کا وعدہ کیا ہوا تھا۔ اس لیے وہ مدت
اپنی مرضی کے مطابق استعمال کر سکتا تھا۔

ٹونی ڈی یا دلدار آغا نے سپا کو قتل کرتے ہوئے اس کے
ہوئے فون کا ریسیور کریڈل پر رکھ کر مجھے اس معاملے میں
نے کا پورا اہتمام کیا تھا، مگر میں ایک احمقانہ رویے کی بنا
بیانی کے ساتھ اس صورت حال کا ازالہ کرنے میں کامیاب
بڑ تھا۔ اسے میری حقیقت کا ذرا بھی علم نہیں تھا۔ اس کی ساری
کی بنیاد اس ایک نکتے پر مرکوز تھی کہ سپا رات گئے اپنے
کے وقت فون پر جس کسی سے بات کر رہی تھی وہ ہی اس کا ایسا
ہو سکتا تھا جس کے ایما پر سپا سلوا آن کی زندگی میں شامل ہو سکی
بن سکتی تھی۔

کا دوست گم ہو گیا تھا جس کے بارے میں اسے اپنے وسائل
جلد ہی اطلاع مل سکتی تھی، مگر میں اس سے پہلے دلدار آغا کو
بو کر سکتا تھا۔

پولیس کی زد سے بچاتے ہوئے مافیا والوں کو چکمہ دے
آغا کی قیادت کو ترک پہنچانا اس وقت میرا بنیادی مقصد تھا
میں نے اپنی ڈائری میں سے غزالہ کا نمبر تلاش کیا اور پھر
سے رابطہ قائم کر لیا۔

دوسری گھنٹی پر اس طرف سے غزالہ کی دھیمی اور مسحور کن آواز
لہیا والا اچھل کر حلق میں آ گیا۔ اس کی آواز میں نے ایک
لطافت کے ساتھ سنی تھی۔ ایک زمانہ تھا کہ غزالہ کے وجود کا ہالہ
زندگی کی دلکشی اور گنگناتی ہوئی آواز ہر لمحے میرے کانوں میں
رس گھولتی رہتی تھی لیکن پھر میری بدنصیبی نے دلدار آغا جب
کمہت پر حملہ کیا اور غزالہ نہایت چالاکی کے ساتھ
جیسے گہرے خیالات میں کسی شدید جذباتی بحران کے عالم میں
کی آغا کی قدر جاننے کا فیصلہ کر بیٹھی۔

پچھلی ملاقات میں اس کے کہے ہوئے الفاظ میرے دل و دماغ
پر نقش تھے۔ اس نے ایک حیادار مشرقی لڑکی کی طرح ہمیشہ کے لیے
اپنے شوہر کا وفادار رہنے کا فیصلہ کیا ہوا تھا مگر اسی کے ساتھ اس
نے اپنی پہلی محبت کے بارے میں دل گرفتہ لہجے میں اقرار کیا تھا
کہ محبت وہ روگ ہوتا ہے جو ایک بار لگ جائے تو پھر قبر کے کیڑے
بھی اسے نہیں مٹا سکتے۔ وہ پہلی بجھ چکی تھی لیکن اس کے دل کے
خاکستر میں کہیں کہیں میری محبت کی چنگاریاں سلگ رہی تھیں جنہیں
شعلے کا روپ دھارنے سے روکنے کے لیے اس نے مجھ سے اپنے
شوہر کی اجازت کے بغیر کبھی نہ ملنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

"تم کون بول رہی ہو؟" اس سے گفتگو کو طول دینے کی بے تاب
اور شدید خواہش سے مجبور ہو کر میں نے بدلی ہوئی بھاری آواز
میں اس سے سوال کیا تھا۔

"آپ کون صاحب بول رہے ہیں؟ کس سے بات کرنا چاہتے
ہیں؟" میرے بے تکلفانہ طرز تخاطب کے باوجود اس
نے نکھری ہوئی پرسکون آواز میں شائستگی سے سوال کیا۔

"میں ٹونی ڈی سے بات کرنا چاہتا ہوں۔" میں نے بے دھڑک جواب
میں کہا۔

"شاید غلط نمبر لگ گیا ہے۔ یہاں کوئی ٹونی ڈی نہیں رہتا۔" غزالہ
کی آواز بدستور نرم تھی۔

"نمبر ٹھیک ہے۔" میں نے جارحانہ لہجے میں غراتے ہوئے
اصرار کیا۔ "پتا نہیں تم کون بدنصیب ہو جو اس کی اصلیت جانے بغیر اس
کی چھت کے نیچے رہ رہی ہو۔ ٹونی ڈی نہیں تو تم دلدار آغا کو ضرور جانتی
ہو گی۔ مجھے اسی سے بات کرنا ہے۔"

"دلدار آغا میرے شوہر ہیں اور میں ان کی بیوی بول رہی ہوں۔۔۔
آپ کون ہیں؟ آپ کا لب و لہجہ ان کے ملنے والوں اور خیر خواہوں جیسا
نہیں ہے؟" اس بار غزالہ کا لہجہ قدرے ناخوشگوار ہو گیا تھا۔

"خیر خواہی کی غرض نہیں ہوا کرتی۔ شام کے پاگل کے اخبارات میں
چھپا ہے کہ اس نے کیسی بے دردی سے میری محبوبہ کو ہلاک کیا ہے اور اب
جلد ہی تم بھی بیوہ ہونے والی ہو۔۔۔" میری بات ادھوری رہ گئی کیونکہ
دوسری طرف سے ریسیور رکھ دیا گیا تھا۔ میں چند ثانیوں تک ریسیور کان
سے لگائے دوبارہ رابطہ بحال ہونے کا منتظر رہا لیکن کوئی آواز پھر
نہیں آیا۔

مجھے خوشی تھی کہ اس وقت میں نے دلدار آغا کے کرتوتوں کے
بارے میں کھل کر سامنے آئے بغیر غزالہ کو آگاہ کر دیا تھا۔ اس کی
زبان سے اپنے لیے ٹونی ڈی کے الفاظ سن کر دلدار آغا کے اوسان
خطا ہو سکتے تھے۔ اسے غزالہ کی نگرانی کرنے والے اپنے آدمیوں
کے ذریعے یہ تو پتا چل چکا تھا کہ غزالہ اس کی لاعلمی میں شہر کے ایک
بڑے ہوٹل میں کسی سے ملی تھی لیکن جب تک وہ اس موضوع
پر غزالہ سے وہ بذات خود بات نہ کرتا اور وہ میرے نام کا انکشاف نہ

کی نگرانی کے لیے اپنا کوئی آدمی بھی مامور کرتے ہیں تاکہ موقع پا کر جائے واردات سے شناخت کی تصدیق کرنے والوں کو پکڑ سکیں۔ مشگی سیا کے فلیٹ کو صرف سیل کرنے پر اکتفا کیا گیا تھا۔

میں نے سگریٹ سے چھوٹا سا کش لیتے ہوئے چند قدم ہی کے لیے روڈ کی طرف بڑھا تو سامنے سے اسی عمارت کا چوکیدار آ گیا۔ اس کے ہاتھ میں کاغذ میں لپٹی ہوئی تنور کی روٹیاں تھیں۔ یہی چند روٹیاں، اس دنیا میں ہونے والی تمام بری جھپٹ کا محور تھیں جن کے حصول کے لیے کبھی انسان انسان کی جان لینے لگا ہوا تھا اور کہیں گلے کاٹ رہا تھا۔ ان سب کارروائیوں سے بچوں کا پیٹ بھرتا اور پھر بابی چلا جاتا تھا لیکن اپنے بچوں کے ساتھ ہر قسم کی زیادتیاں کرنے والے کے مقدر میں چند روٹیاں آتی تھیں جو اس وقت چوکیدار کے ہاتھ میں تھیں۔

چوکیدار نے مجھے پہچان کر اپنا ہاتھ پیشانی تک لے جا کر میرے احترام کا اظہار کیا تو میں اس کے پاس رک گیا۔

"پولیس والے لاش کب لے گئے؟" میں نے رک کے ساتھ پوچھ لیا۔

"دو ڈیڑھ منٹ ہوئے ہیں۔" وہ ایک اطمینان آواز نکالنے کے بعد بولا۔ "ہم دونوں کو سیل کا خیال رکھنے کے لیے کہہ گئے ہیں۔ اور اب سنتری کی ڈیوٹی لگے گی۔"

ہم دونوں سے غالباً اس کی مراد دن اور رات والے چوکیدار کو تھی۔

"لیکن اس وقت تو نہ زمینوں پر کوئی تھا نہ ریپ پر سیم کو بچانا چاہیے تھا۔"

"ان لوگوں کو جیسے مار دیا تھا۔ سب مر گئے۔ اب یہاں کوئی کیا لینے آئے گا۔ پولیس والا نے مجھے ہلکان کر کے رکھ دیا۔ میں بار بار کہتا تھا کہ میرا کھانا ان کے چکروں میں ٹھنڈا ہو گیا۔ ان کے جانے کے بعد دوسرا تو کہنے کو دوست کے لیے روٹی لینے چلا گیا تھا۔ اب وہ میں بیٹھا رہوں گا۔" اس نے گہرا سانس لے کر کہا۔

میں نے چند تسلی آمیز فقروں کے ساتھ پانچ روپے کا ایک نوٹ اس کے حوالے کیا اور وہ مجھے دعائیں دیتا ہوا اپنے راستے پر چلا گیا۔ مجھے اپنے سوال کا جواب مل گیا تھا۔ اس لیے میں نے چوک کی طرف چل دیا۔ جہاں ہر وقت کوئی نہ کوئی رکشا یا ٹیکسی مل جاتی تھی۔

چوک پر پہنچ کر میں ایک ٹیکسی کی طرف بڑھ رہا تھا کہ اچانک کسی نے سختی کے ساتھ میرے شانے کو اپنی گرفت میں لے کر رکنے پر مجبور کر دیا۔ اس ناگہانی افتاد پر میں بھڑک کر تیزی سے گھوما تو پولیس کی وردی میں ملبوس ایک صحت مند اور دراز قد شخص کو سامنے موجود پایا جس کے چہرے پر بڑی بڑی مونچھوں اور چہرے کی ساخت سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ دوسروں کو اذیت میں مبتلا دیکھ کر سکون حاصل کرتا ہوگا۔

"کہاں جا رہے ہو؟" اس نے کرخت لہجے میں سوال کیا تو مجھے اندازہ ہو گیا کہ وہ محمود کا ہی کوئی آدمی تھا اور چھپ کر میری نگرانی کر رہا تھا۔ مجھے ٹیکسی کے ذریعے کہیں روانگی پر آمادہ پا کر ہی وہ اچانک سامنے آنے پر مجبور ہوا تھا ورنہ غالباً مجھ سے دور رہ کر ہی فلیٹ میں میری واپسی تک نگرانی کرتا رہتا۔

میرا دل چاہا کہ اس سے الجھ پڑوں لیکن پھر مجھے خیال آیا کہ چیف اسی وقت تک میری گلوخلاصی کا بندوبست کر چکا تھا اس لیے بات بڑھانے میں سراسر میرا نقصان تھا۔ چنانچہ میں نے اس سے تعاون کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ "کھانا کھانے جا رہا ہوں۔ تم چاہو تو تمہیں بھی ساتھ لیے چلتا ہوں۔"

"ادھر سے دال روٹی لو اور اپنے کابک میں بند ہو جاؤ۔" وہ مزدوروں کے لیے بنے ہوئے ایک جھونپڑی نما ہوٹل کی طرف اشارہ کرتے ہوئے غرایا۔ "ورنہ میں اٹھا لے جاؤں گا۔" اس کی آواز میں تحقیر اور تحکم کے علاوہ کسی قسم کے جذبے کی رمق موجود نہیں تھی۔

اس کے چیلنج کرتے ہوئے لہجے پر مجھے طیش آ گیا۔ شاید وہ میرے مصالحانہ رویے کو میری بزدلی پر محمول کر رہا تھا لیکن پھر بھی میں نے ضبط سے کام لیتے ہوئے کہا۔ "اگر تم میرا ساتھ دو تو میں اس ہوٹل کی کرسی پر بیٹھ کر دال اور بے مزہ سالن بھی کھانے کے لیے تیار ہوں ورنہ مجھے طارق روڈ تک جانے دو۔"

اس نے آؤ دیکھا نہ تاؤ اور پوری قوت سے اپنا دایاں ہاتھ گھما دیا۔ میرے بائیں رخسار پر پڑنے والے اس کے ناگہانی تھپڑ نے میری آنکھوں کے سامنے اندھیرا پھیلا دیا اور جتنی دیر میں، میں سنبھلا لیتا، وہ سختی سے میرا گریبان اپنی مٹھی میں تھام چکا تھا۔ ہم دونوں میں جھگڑے کا منظر دیکھتے ہی چوراہے پر موجود کئی افراد بیچ بچاؤ کی نیت سے ہماری طرف لپکے۔ وہ گریبان تھام کر مجھے گندی گندی گالیوں سے نواز رہا تھا اور میں تذبذب میں مبتلا تھا کہ اس کی بدتمیزی کا اس کے انداز میں جواب دوں یا اس توہین کو برداشت کر جاؤں۔

اسی اثنا میں بیچ بچاؤ کے لیے آنے والوں میں سے ایک نے ہم دونوں کے درمیان حائل ہونے کی کوشش کی تو میرے حریف نے بائیں ہاتھ کے جھٹکے سے اسے نہایت اطمینان سے دور اچھال دیا اور غراتا ہوا بولا۔ "خبردار! جو کوئی ہمارے درمیان آیا، یہ پولیس مقابلہ ہے۔"

اس کے وہ الفاظ سنتے ہی آنے والے تیزی کے ساتھ وہاں سے غائب ہو گئے۔ پچھلے چند برسوں سے اس علاقے میں پیش آنے والے واقعات نے لوگوں کو اس قدر خوفزدہ کیا ہوا تھا کہ کوئی بھی پولیس والوں کی گواہی، شہادت کے چکر میں پڑ کر مسائل کا شکار ہونے کے لیے آمادہ نہیں تھا۔ وہ دور اچھالا جانے والا بھی اپنا توازن سنبھالتے ہی وہاں سے

چکیا۔ اسے سگریٹ دے کر میں اوپر چلا گیا۔ اس دوران میں
میری نگاہ اس سادہ پوش پر بھی پڑی جس نے دوپہر میں مجھے
... سے نوازا تھا۔ وہ چیلنج کرنے والے انداز میں ایک کیبن
... کا مرغ کی طرح سینہ پھلائے کھڑا ہوا تھا۔ اپنی
... غلطی ڈھکنے کے لیے میں نے دوبارہ ادھر دیکھا ہی نہیں تھا۔
مجھے رہ رہ کر جہانگیر پر غصہ آ رہا تھا۔ اسے معلوم تھا کہ میں
فلیٹ میں محصور کر دیا گیا تھا۔ اس دوران میں کوئی ناگہانی مشکل
بھی پیش آ سکتی تھی یا مجھے کسی چیز کی ضرورت پیش آ سکتی تھی لیکن میری
... سے اسلحہ لے جانے کے بعد اس نے شب مجھے فون کیا تھا اور
نہ لیبارٹری سے واپسی پر جھانکنے کی زحمت کی تھی۔

ساڑھے نو بجے سپاہی فلیٹ کی حفاظت پر مامور حوالدار ... آ گیا
... اپنی میزبانی کا شرف بخشنے کے لیے آ پہنچا۔ "دس گیارہ بجے میں سونے
کا عادی ہوں ... اس لیے سوچا کہ سونے سے پہلے تم سے ہی تھوڑی
گپ شپ کر لی جائے۔ باہر تو ایسا سناٹا ہو گیا ہے جیسے موت اب
... یہاں بڑا سناٹا ہی ہوتا ہے۔ پہلے کچھ لوگ بڑے بزدل ہوتے
... ہیں ... سیکڑوں اپنے گھروں میں بند ہو جاتے ہیں۔ جا ہوں
... ہوتا تو یہاں رات بھر میلہ لگا رہتا۔ اور کچھ نہیں تو لوگوں کو
... دیکھنے کا شوق ہوتا ہے جہاں واردات ہوئی ہو۔"

وہ ڈرائنگ روم میں جوتوں سمیت قالین پر آ بیٹھا۔ ...
بڑی احتیاط سے دیوار کے ساتھ ٹیک لگا کر کے جوتوں کے بند
کھولنے لگا تو میں نے اسے ٹوکا کہ وہ جوتے نہ اتارے وہ قالین
... سے روندے جانے کے لیے ہی بچھایا گیا تھا۔ اس پر وہ ہنس
پڑا تھا۔ "مجھے معلوم ہے جی! کوارٹر میں ضرور رہتا ہوں لیکن بڑی
بڑی کوٹھیوں اور بنگلوں میں اپنے افسروں کے ساتھ تفتیش کے
لیے جاتا رہتا ہوں۔ مجھے بھی تو ذرا اپنے پیروں کو آرام دینا ہے۔"
یہ کہہ کر اس نے جوتے اتار دیے۔ پھر ... منہ چھپانے
... جوتوں میں اڑسے ہوئے میلے موزوں سے بدبو کا
... تیز بھبکا پیدا ہوا اور وہ موزے جوتوں میں ڈال کر ایک
... پر اس شان سے بیٹھ گیا کہ اس کے دونوں پیر بھی
... تھے۔

"حوالدار جی! ان جوتوں میں سے بڑی بدبو آ رہی ہے۔"
... مسلسل پھیلتی ہوئی بدبو سے مجبور ہو کر میں اسے جتلائے
... بغیر نہ رہ سکا۔ میرے لیے وہ بو ناقابل برداشت ہو رہی تھی۔
"بو تو آتی ہی رہتی ہے۔" وہ بے پروائی سے بولا۔ "مجھ پر ...
... تو پسینے میں جنگ کر خوشبو دینے لگے؟ ... تو
... ہے کہ انہیں وردی کے ساتھ ہر وقت پہنے رہتے ہیں ...
... وقت ذہنوں سے ... سے فلیٹ میں آنے
... تو میرا خیال تھا کہ اس سے سب انسپکٹر محمود کے
... معلومات حاصل کرنے کی کوشش کروں گا لیکن بدبو

سے اتنی طبیعت مکدر ہوئی کہ کئی منٹ تک میں اس سے کوئی
بات بھی نہ کر سکا۔ بدقسمتی کی بات یہ تھی کہ میں نے اسے اس کی
غلطی کا احساس دلانے کے لیے جو کچھ کہا تھا اسے وہ اپنی ہمدردی
میں کیا جانے والا تبصرہ سمجھ کر قبول کر چکا تھا۔ اس کے بعد ایک
ہی راستہ باقی رہ گیا تھا کہ میں خود اس کے جوتے اٹھا کر باہر رکھ
دیتا اور وہ عمل میرے بس سے باہر تھا۔
"آؤ! باہر لاؤنج میں بیٹھیں گے۔" میں نے اٹھتے ہوئے کہا۔
"بسم اللہ۔" وہ اپنی جگہ چھوڑتے ہوئے پورے خلوص کے
ساتھ اپنے جوتوں کی طرف بڑھا تھا۔
"نہیں نہیں۔" میں نے لپک کر اسے پکڑ لیا۔ "رائفل اور
جوتے یہیں رہنے دو۔ دونوں کو تھوڑی سی تازہ ہوا مل جائے گی۔"
"جیسے تمہاری خوشی!" اس بار اس نے میری رضا کے آگے
ہتھیار ڈال دیے اور میرے ہمراہ لاؤنج میں آ بیٹھا۔ وہاں آنے کے
بعد فلیٹ کی پوری ملکیت اس کے سامنے آ گئی تھی۔ اس لیے
کچھ دیر تک چاروں طرف کا جائزہ لینے کے بعد اس نے رائے دی
کہ وہ فلیٹ ایک آدمی کی ضروریات سے بہت زیادہ تھا۔ اس بار
میں نے اس کا تبصرہ سنا ان سنا کر دیا اور اس کے پیشہ ورانہ معاملات
کی بات چھیڑ دی۔

اس سے گفتگو کے دوران مجھے احساس ہوا کہ ملازمت نئی
ہو تو ہر شخص پرجوش اور خوش نظر آتا ہے لیکن جیسے جیسے نوکری
پرانی ہوتی جائے ساری خوشی ماند پڑ جاتی ہے حتیٰ کہ ایک مرحلہ
ایسا آتا ہے جب اپنے ادارے کی مسرت بخش باتوں میں بھی انسان
کیڑے نکالنے لگتا ہے۔ وہ عام سا سپاہی تھا اور اوپر سے
نیچے تک کسی ایک بھی افسر یا ساتھی سے خوش نہیں تھا۔

باتوں باتوں میں جب محمود کا ذکر آیا تھا تو اس نے برا سا
منہ بنایا تھا۔ اس کا خیال تھا کہ دوسرے افسران چھوٹے بڑے
ہر کیس میں سودے بازیوں کی وجہ سے بدنام ہو گئے تھے جب کہ
محمود بہت چالاک تھا۔ چھوٹے موٹے مقدمات میں سختی کے ساتھ
قانون کے مطابق کام کرتا لیکن بڑے معاملات میں رازداری کے ساتھ
سودے کرتا تھا۔ اپنی ایمانداری کا ڈھکوسلا برقرار رکھنے کے لیے کرائے
کے مکان اور ... اسکوٹر کا ڈراما رچایا ہوا تھا۔ ورنہ حقیقت یہ
تھی کہ وہ جب چاہتا ماڈل کی آبادی کا نیا اور کوئی بھی شاندار مکان
خرید سکتا تھا۔

تھوڑی سی محنت کے بعد محمود سے اس کی پرخاش کا سبب
بھی سامنے آ گیا۔ محمود جب سے اس تھانے میں آیا تھا اس کے
ساتھ اللہ داد مستقل طور پر لگا ہوا تھا جس کا انتخاب محمود نے خود
کیا تھا۔ وہ سب کے سامنے برملا کہتا تھا کہ اللہ داد اپنے تمام
ساتھیوں سے زیادہ ذہین اور فرض شناس تھا یا بالواسطہ طور پر
اس نے اپنے تھانے کے تمام سپاہیوں کو غبی اور نکما قرار دے ...

پڑھ چکی ہوگی وہ میری محبوبہ تھی اور اسے ڈی ڈی ٹی نے مارا
ہے۔" میری آواز میں غیر ارادی طور پر کرب پیدا ہو گیا۔ میں نے
کہا۔ "وہ قاتل ہے میں اسے مار ڈالوں گا لیکن اب تمہارا خیال
ہے کہ اسے ماروں تو یہ سزا تم کو ملے گی۔ وہ زندگی کے سارے جھمیلوں
سے آزاد ہو جائے گا سزا تمہیں نہیں اسے ملنی چاہیے۔ وہ کسی آرزو
کی حسرت میں سسکتا اور تڑپتا رہے لیکن زندہ رہے۔ یہی اس کی
سزا ہو سکتی ہے جو میں اسے دینا چاہتا ہوں۔"
"میں نے سب کچھ پڑھ لیا ہے تمہاری پچھلی کال نے انھیں خوفزدہ
کر دیا ہے۔ انھوں نے رات گھر سے باہر گزاری ہے اور ابھی تک
واپس نہیں لوٹے مجھے ان پر رحم نہیں آتا تو کم از کم مجھ پر اور میری
معصوم زندگی پر ہی رحم کر دو۔"
"تم سے رشتہ کیا ہے میرا؟" میں نے تڑپ کر بے ساختہ کہا۔
"تمھیں ایک اجنبی سے رحم کی بھیک مانگتے ہوئے شرم نہیں آتی!"
"سچ سچ بتاؤ تم کون ہو؟" گہرے گہرے سانسوں کے درمیان
اس کی مضطرب آواز ابھری۔ "تم میرے اس سوال کا جواب نہیں
دو گے تو میں قسم کھاتی ہوں کہ فون بند کر دوں گی۔"
میں چند ثانیے تک خاموش رہا۔ ریسیور پر اس کے چڑھتے
ہوئے سانسوں کی آوازیں سنائی دے رہی تھیں۔ دلدار گھر پر نہیں
تھا اور وہ کسی وجہ سے شدید ہیجان میں مبتلا ہو چکی تھی۔
"میں عاشق ہوں... ایک ناکام اور نامراد عاشق!" میں نے
وقفے کے بعد کسی قدر بدلی ہوئی آواز میں کہا۔ "میری محبوبہ کو تمہارے
دلدار نے مجھ سے چھین لیا..."
"تم کس کی بات کر رہے ہو؟" میرے ادھورے فقروں نے
اسے تڑپا کر رکھ دیا۔ اس نے میری بات کاٹ کر تیز اور متجسس لہجے
میں دوبارہ سوال کیا تھا۔
"اپنی محبوبہ کی۔" اضطراب کے وجود میں کسک پیدا کر کے میرے
دل کو قرار سا سکون ملا تھا اس لیے میرا لہجہ بھی پُرسکون ہو گیا تھا۔ "کیا
دلدار نے تم کو بتایا نہیں کہ تمہارے ڈی ڈی ٹی نے میری سیما کو مار دیا؟
میں نے تمھیں اتنا کچھ بتا دیا اب کچھ تم بھی اپنے بارے میں بتاؤ تاکہ
میں تم سے گفتگو کو آگے بڑھا سکوں۔"
"تم جھوٹے ہو!" اس نے بے ساختہ الزام لگایا۔ "تم کیسے
ہمارے بارے میں سب کچھ جانتے ہو!"
"ایک اجنبی سے اس طرح بات کرتے ہوئے تمھیں شرم آنی
چاہیے۔" میں نے پھر طنز کی۔ اس وقت اسے تڑپانے میں مجھے
سکون مل رہا تھا کیونکہ مجھ سے بے وفائی کر کے بھی وہ میری وفادار
رہ سکتی تھی۔ "میں صرف اتنا جانتا ہوں کہ تم دلدار کی بیوی ہو اور
یہ تم نے خود ہی بتایا تھا۔ اس سے آگے بھی کچھ بتاؤ تمہارا نام
کیا ہے؟ عمر کتنی ہے؟ صورت کیسی ہے؟ ڈی ڈی ٹی تم کو کتنا چاہتا
ہے؟ سب بتاؤ گی تب ہی میں فیصلہ کر سکوں گا کہ دلدار کو زندہ

رہنا چاہیے یا اس کا مر جانا ہی بہتر ہو گا؟ اس سے کس کس کو فیض
پہنچ سکے گا؟"
"تم پہیلیاں کیوں بجھوا رہے ہو؟ کھل کر بات کیوں نہیں کرتے؟"
اس کی آواز بھرا گئی۔
"میری ہر بات آئینے کی طرح صاف ہے۔ اگر تم عمر رسیدہ اور
بدصورت عورت ہو یا دلدار تم سے محبت نہیں کرتا تو میں اسے مار
دوں گا۔ اگر تم پرکشش اور جوان ہو دلدار تمھیں دیوانہ وار چاہتا ہے تو میں
اسے زندہ رکھوں گا اور تمھیں اغوا کر لوں گا۔ اس نے میری محبت کا
خون کیا تھا میں اس کی محبت چرا لوں گا۔ اس نے میری خوشیاں چھینی تھیں
اس کو ایک جیتا جاگتا مزار بنا کے رکھ دوں گا شرط یہی ہے کہ تم اپنے
بارے میں مجھے کچھ بتاؤ تاکہ اجنبیت دور ہو۔ اب دلدار کی زندگی کا
انحصار تم پر ہے میں وعدہ کرتا ہوں کہ جو تم کہو گی اس پر یقین کر لوں گا
اور اسی کی بنا پر اپنا فیصلہ کر دوں گا۔ تمہاری کہی ہوئی کسی بات کی
تصدیق کرنے کی کوشش نہیں کروں گا۔"
"تم بہت چالاک اور مکار ہو۔" اس کی بھرائی ہوئی آواز سنائی
دی۔ "تمہاری بتائی ہوئی کوئی بھی صورت مجھے قبول نہیں۔ نہ میں جھوٹ
بول کر انھیں مروانے کا تصور کر سکتی ہوں نہ سچ بول کر انھیں زندہ دیکھ
سکوں گی..."
"تم سچ بول کر تو دیکھو وہ زندہ رہے گا۔" اس کی الجھی الجھی لیکن
بامقصد بات سن کر خوشی سے میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ اس نے
بڑی خوبصورتی کے ساتھ اعتراف کیے بغیر اپنے بارے میں حقیقت کا
اظہار کیا تھا۔
"اس زندگی کا کیا فائدہ کہ میں انھیں دیکھنے کو ترستی رہ جاؤں؟
میں تمہاری قید کو قبول کر لوں تو ایسی زندگی کو وہ خود ٹھکرا دیں گے جینے
پر تم نے کیسی موت دینا، وہ دلدار زندہ رہ سکتا ہے؟"
"میں زندہ ہوں۔" میں نے تڑپ کر بے ترکی کہا۔ "اپنے دشمن کو
اچھی طرح پہچان لینے کے باوجود میں نے ابھی تک اس پر وار نہیں
کیا ہے۔ محبت کبھی کبھی قربانی بھی طلب کرتی ہے۔ اپنی آزادی کی
قربانی دے کر تم دلدار کی زندگی خرید سکتی ہو یہ سودا مہنگا نہیں ہے۔
اپنے لیے اور اپنی خوشیوں کے لیے ہر ایک جی لیتا ہے لیکن کسی اور
کی زندگی کے لیے پابندیوں کے ساتھ محبوبوں کے تحت زندگی
گزارنا بہت بڑی بات ہے جو شاید تمہارے بس سے باہر ہے۔ تم
اپنے سوا کچھ سوچ ہی نہیں سکتیں۔ بس زندہ رہنا چاہتی ہو۔ خواہ بیوی
بن کر رہو یا بیوہ ہو کر!"
"آخر تم چاہتے کیا ہو؟ خدا کے لیے مجھے بتا دو کہ تم کون ہو؟"
اس کی ہچکی بولی اور دل گرفتہ آواز ابھری۔
"تم بار بار ایک ہی طرح کے سوال دہرا رہی ہو۔ سیدھی سی بات
ہے کہ میں ڈی ڈی ٹی سے انتقام لینا چاہ رہا ہوں۔"
"تمہارا یہ انتقام بہت بڑا ہے کہ تم نے انھیں خوفزدہ کر دیا

ہے اور میرے دل میں وسوسے پیدا کر دیے ہیں، مگر تم بھی بھول
میں جاؤ تو شاید برسوں تک ہمارا کھویا ہوا سکون واپس نہ لوٹ سکے۔"

"وہ مجرم ہے۔ اس کا ضمیر مجرم ہے، اسی لیے وہ گھر چھوڑ کر بھاگ
گیا۔ تمہارے درمیان پیدا ہو جانے والی خلیج کا یہ کہنا ہے، مجھے شبہ ہے
کہ اس نے اپنا اصل روپ چھپا کر تمہیں بھی دھوکے سے اپنایا ہے
ورنہ ایک اجنبی کی خواہش سے دو چاہنے والوں کے درمیان کبھی کوئی
خلیج پیدا نہیں ہوتی، وہ ایک دوسرے کو سہارا دینے کے لیے اور قریب
آ جاتے ہیں۔"

"میرے مالک!" فون پر عزّوالمر کی دردناک کراہ ابھری۔ "میں
کہاں جاؤں؟" پھر وہ مجھ سے مخاطب ہوئی تھی۔ "تمہارے یہ مزاح و
کنائے مجھے اندر سے لہولہان کیے دے رہے ہیں۔ تم کوئی گھر کے
بھیدی معلوم ہوتے ہو۔"

"یہ مزاح اور کنائے تمہیں سامنے کی باتیں ہیں۔" میں نے مختصر
سی بے رحمانہ ہنسی کے ساتھ کہا۔ "ہو سکتا ہے کبھی تم نے بھی کسی
کو اندر سے زخمی کیا ہو اور یہ اسی جرم کا شاخسانہ ہو...."

"میں شرمندہ ہوں... میں شرمندہ ہوں ڈیئی!" وہ اچانک بلک
کر رو پڑی۔ اس کا دلدوز گریہ سن کر میرے بدن کے رونگٹے کھڑے
ہو گئے۔ "تم مجھ سے کیوں کھیل رہے ہو؟ کیوں بہکا رہے ہو؟ کہہ
دو کہ تم کسی پیسا کے عاشق نہیں ہو۔ تم ڈیئی ہو!" وہ ہچکیوں اور سسکیوں
کے درمیان کہتی رہی اور میں اپنا نچلا ہونٹ دانتوں میں دبا کر پتھر
کی کسی چٹان کی طرح ساکت اور بے حس و حرکت کھڑا رہا۔

"بولو! تم بولتے کیوں نہیں؟" روتے روتے وہ اچانک بے بسی
کے ساتھ بولی۔

"کیا بولوں؟" میں نے اپنی اصل آواز اور سپاٹ لہجے میں کہا۔
"میرے ڈیئی ہونے یا نہ ہونے سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ عزّوالمر! ہم
دونوں تمام ایک دوسرے کے لیے اجنبی اور نئے ہیں۔ یہ نہ سوچنا
کہ میں تمہارا پیچھا کر رہا ہوں۔ ولدانا ایک بھیڑیا ہے۔ میں اس کے پیچھے
لگا ہوا ہوں۔ ڈیئی کا مقابلہ میرا ہے۔ میں چاہتا تو نہ جانے کتنی مرتبہ
اسے ہلاک کر چکا ہوتا لیکن ہر بار تمہاری التجا آگے آ گئی۔ میں نے
تہیہ کر لیا تھا کہ اسے اسی وقت کیفر کردار کو پہنچاؤں گا جب وہ تمہارے
سامنے پوری طرح بے نقاب ہو جائے گا۔ اس کی زندگی تمہاری
خوشنودی سے وابستہ ہو کر رہ گئی ہے۔ مجھے تمہارے الفاظ کا پاس
اس لیے ہے کہ کبھی ہم دونوں بھی ایک دوسرے کے شناسا تھے۔
مجھے وہ دن اور رشتے یاد ہیں جب کہ تم انھیں یکسر فراموش کر چکی ہو۔
اس لیے مجھے ڈیئی نہ کہو۔ بے نام ہی رہنے دو!"

"ڈیئی تم تو میری بھی زندگی ہی ڈیئی! ان یادوں کا تصور کرتے
ہی دل میں ایسی ہوک سی اٹھتی ہے جیسے میرا آشیانہ بکھر گیا ہو۔
میں اپنے ماحول سے گھبرا کر جدھر بھی سر اٹھاتی ہوں تو مجھے دور دور
تک کوئی تم سا نظر نہیں آتا۔ آسمان کی بیکراں وسعتوں
میں عقول سے بچھڑ کے اُس پنچھی کی طرح ہو گئی ہوں جس کا بازو ٹوٹا ہو
جس کے پروں میں آسمان کی بلندی تک پرواز کی طاقت ہو
مگر وہ زمین پر گرنے کا حوصلہ... تم نے مجھ پہ احسان کیا کہ دوبارہ تو اپنا
لیا۔ آج تمہارے تیور کچھ اور تھے۔ مجھے غیریت کی بار شبہ ہوا۔ میں
نے اپنے اندر کی آواز پہ تمہیں ڈیئی کہا اور دیکھو تو ڈیئی تم ہو۔
میری چاہت، محبت اور جذبوں کا اس سے بڑا اور کیا ثبوت
چاہتے ہو؟"

"ایسے افسانوی کلمات منہ سے مت نکالو...." میں نے اسے
ٹوکنا چاہا لیکن اس نے میری بات اُڑا دی۔

"یہ سچ ہے ڈیئی! تم میرا سینہ چیر کر دیکھ سکتے ہو!" اس کی
آواز میں بلا کا درد پنہاں تھا۔

"تم میری دسترس سے باہر ہو عزّوالمر! تم کسی اور کی ہو چکی ہو"
ریسیور پہ اس کی بکی کی غم زدہ سی ہنسی کی آواز ابھری۔ "تم جانتے
ہو کہ میں کس طرح حالات کا شکار ہوئی۔ لیکن شادی ہی تو محبت کی
معراج نہیں ہوتی۔ شادی کے بعد بھی محبت کسی کو آئے تو کیا بدتر
مر جاتی ہے؟ یہ تو اور مرحلہ پا کر جیتی ہے۔ چاہنے والے تو زندگی بھر
ایک دوسرے کو چاہتے ہیں۔ تم مجھے ولدانا کا طعنہ دو۔ وہ میری غلطی تھی
سے ہوئی تھی اور ہو گئی لیکن تم تو مجھے اکیلا نہ چھوڑو۔"

اس کی زبان سے پہلی بار غلطی کا اعتراف سن کر میرے سینے
میں جلتی ہوئی آگ پہ ٹھنڈک کے کچھ چھینٹے پڑے۔ "میں تمہیں کسی کا محو
تو نہیں بن سکتا عزّوالمر!" میں نے آہستہ سے کہا۔ "میرا اور تمہارا اب
کوئی بھی تو رشتہ نہیں۔ ہم سماجی مذہبی بندھن میں ہیں۔ فضولیات کے بغیر
محبت کو پروان چڑھاتی ہیں۔ تمہارا شوہر تمہارے قریب میرا سایہ
تک برداشت نہیں کر سکے گا۔ میری حتمی پشیمانی کے ساتھ کیا
مل سکوں گا؟"

"وہ پہلے کی باتیں تھیں جب تم اجنبی دشمن بن کر بولا کرتے تھے"
اس کی ہچکیاں بتدریج بند ہو چکی تھیں اور آواز میں رفتہ رفتہ ٹھہراؤ
پر آتی جا رہی تھی۔ "شادی کے بعد میں نے خود کو بہت بدلا ہے۔
ان گنت سمجھوتے کیے ہیں لیکن میں اپنی محبت کو نہیں بدل سکی
جس میں تجسس کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا ہے۔ میں نے ولدانا کی
مشتبہ حرکتیں دیکھی ہیں۔ اس کے مکان کے گرد ہر وقت نا گفتہ
مسلح افراد گھومتے رہتے ہیں جو گھر کے قریب [illegible]
پر بھی ہوا کھڑا ہوتے ہیں جیسے زمین سے اُبل پڑتے ہوں۔ اس
کے پاس نامعلوم لوگوں کے فون آتے ہیں جن سے وہ بدلی ہوئی
[illegible] میں باتیں کرتا ہے۔ [illegible] رات وہ [illegible]
[illegible] اس کی سیاہ چمڑے کی [illegible]
[illegible] اس کی پنڈلی میں ایک [illegible] بندھا ہے
[illegible] کے بارے میں تمہارا انکشاف سن کر میرے دل نے [illegible]
[illegible] سے بات کرنے کے بعد وہ کافی دیر تک کسی [illegible] لوگوں سے

وہ کھوکھلی بنیادوں پر نہیں رہتے تھے۔ میں نے تمہیں کھو کر دوبارہ پایا ہے اس کے بعد میں تمہیں ہرگز بے موت نہ مرنے دوں گا۔۔۔"

"بس بس! زیادہ مت بولو۔" وہ سامنے ہوتی تو یقیناً میرے ہونٹوں پر اپنا نرم و گداز ہاتھ رکھ دیتی۔ "دل کی بہت سی باتیں ان کہی ہی رہیں تو بہتر ہوتی ہیں۔ ان کا زبان پر آنا بعض اوقات کاتبِ تقدیر کو پسند نہیں آتا۔ مجھے تم پر اور تمہاری چاہت پر پورا بھروسا ہے۔ بس اپنا دھیان رکھو۔ ہم بہت سے مشکل دن گزار چکے ہیں۔"

چند اور فقروں کا تبادلہ ہوا۔ وہ ٹیلی فون کی ایک بے جان حویلی میں اپنے احساسات کی قید تھی اس لیے باتوں کو غیر ارادی طور پر طول دے رہی تھی مگر میں نے نرمی سے سلسلہ منقطع کر دیا۔

وہ وقت پر لگا کر اڑا تھا۔ میری چائے کی پیالی رکھے رکھے ٹھنڈی ہو چکی تھی ایش ٹرے میں رکھی ہوئی سگریٹ کا لمبی پر گر کر راکھ کا اعتراف کرنے کے بعد فلٹر آنے پر خود بخود بجھ گئی تھی اور مجھے حیرت تھی ان دونوں میں سے کسی چیز کا ہوش نہیں رہا تھا۔ بے اختیار میرے لبوں پر مسکراہٹ پھیل گئی۔

غزالہ سے دل نشین گفتگو کا وہ خمار چند ثانیوں سے زیادہ برقرار نہیں رہ سکا۔ جلد ہی مجھے یاد آ گیا کہ سب انسپکٹر محمود سے مجھے ملنے والی مہلت ختم ہو چکی تھی جبکہ میں کوئی اچھی خبر دینے میں ناکام رہا تھا اور حالات کسی بھی وقت میرے خلاف کروٹ لے سکتے تھے۔

میں نئی سگریٹ سلگا کر بے خیالی میں ٹہلتا ہوا بالکونی میں چلا گیا۔ وہاں ریپر میں لپٹا ہوا تازہ اخبار کا بنڈل پڑا ہوا تھا لیکن اس وقت مجھے خبروں سے کوئی رغبت نہیں تھی۔ مجھے محسوس ہو رہا تھا کہ ایک دو روز میں میں خود ہی شہر والوں کے لیے ایک چٹخارے دار خبر بننے والا تھا۔

میں کچھ دیر بالکونی کی تازہ ہوا میں کھڑا نیچے سڑک پر آنے جانے والوں کا جائزہ لیتا رہا۔ اس وقت میں بالکل دو متضاد کیفیات سے دوچار تھا۔ غزالہ کے والہانہ جذبات اور الفاظ یاد آتے تو دورانِ خون شریانوں پر زور مارنے لگتا اور جب محمود کے الزام کی طرف دھیان جاتا تو دل دھواں دھواں ہو جاتا۔

واپس لوٹتے ہوئے میں نے اخبار اٹھا لیا۔ ریپر کو اتار کر اخبار کو اسی طرح میز پر ڈالا اور اپنے لیے چائے کی دوسری پیالی بنانے کے لیے کچن میں چلا گیا۔

کھولتی ہوئی چائے کی پیالی لے کر کچن سے نکلا تو پنکھے کی تیز ہوا سے کھل جانے والے اخبار کے پھڑپھڑاتے ہوئے پہلے صفحے پر شہ سرخی کے برابر میں ایک خبر کے گرد ماتمی سیاہ حاشیہ دیکھ کر چونک پڑا۔ پیالی تپائی پر رکھ کر میں نے بے تابی سے اخبار اٹھایا تو خبر پر نگاہ پڑتے ہی میرا سر چکرا گیا اور میں نے بے اختیار سختی کے ساتھ اپنی آنکھیں بند کر لیں۔ وہ خبر میرے لیے ناقابلِ تصور اور ہولناک تھی۔

جواں سال پولیس سب انسپکٹر محمود کو کراچی کی ایک شاہراہ پر کسی نامعلوم تیز رفتار ٹرک نے روند کر ہلاک کر دیا تھا۔

محمود میرے لیے ایک بڑا خطرہ تھا۔ اس نے میری شناخت کو تسلیم کرنے سے انکار کر دیا تھا اور دو دنوں میں حقیقت کا سراغ لگا لینے کا دعویٰ کیا تھا لیکن اس کی ہلاکت کی خبر میرے لیے نویدِ فرحت ثابت ہوئی تھی۔ میرے ذہن میں پہلا خیال یہی آیا تھا کہ وہ ایک ایماندار اور خود سر افسر تھا جس کو زیر کیا جانا ممکن نہیں تھا جبکہ مافیا والے مجھے اپنے ساتھ شامل کر لینے کے بعد مجھے ہر خطرے سے محفوظ رکھنا چاہتے تھے۔ ان کا چیف پریشان تھا اور اس نے شہر میں موجود ڈان تنظیم کو بھی اپنی پریشانی میں شریک کر لیا تھا اس لیے سب سے پہلے مجھے مافیا پر ہی محمود کا قاتل ہونے کا شبہ ہوا تھا۔

صدمے کے ابتدائی جھٹکے سے سنبھلتے ہی میں نے جلدی جلدی پوری خبر پڑھ ڈالی۔ سب انسپکٹر کو اپنے کسی اہم مقدمے کے سلسلے میں کلفٹن کے علاقے سے اہم مواد ملنے کی اطلاع ملی تھی جس پر وہ اپنی اسکوٹر پر سوار ہو کر رات گئے کلفٹن جا رہا تھا کہ گزری روڈ کو کلفٹن روڈ سے ملانے والی سن سیٹ سے وارڈ پر ایک تیز رفتار ٹرک نے اسکوٹر کو ٹکر مار کر ایک دھماکے سے سوار اور سواری دونوں کے ٹکڑے اڑا دیے۔ رات گئے سڑک ویران پڑی ہوئی تھی اور علاقے کے مکین مکانوں میں آرام کر رہے تھے۔ باہر موجود بعض چوکیدار بس اتنا دیکھ سکے کہ وہ ریتی بجری کا کوئی خالی ٹرک تھا جو ٹکر مارنے کے بعد تیز رفتاری کے ساتھ فرار ہو گیا۔

نامہ نگار نے اسے اتفاقی حادثہ قرار دیا تھا۔ ساتھ ہی یہ امکان بھی ظاہر کیا تھا کہ شاید پولیس افسر اپنی اسکوٹر کی بتیاں جلانا بھول گیا ہو اس لیے ٹرک ڈرائیور انتہائی قریب پہنچنے سے پہلے اسے نہ دیکھ سکا ہو اور تصادم کے بعد خوف زدہ ہو کر رکے بغیر فرار ہو گیا ہو۔

سیاہ حاشیے میں دو تصاویر بھی تھیں۔ محمود کی لاش ٹرک کے پہیوں تلے آنے کے بعد بری طرح مسخ ہو گئی تھی۔ اسکوٹر کباڑ کے ڈھیر کی صورت میں سڑک پر دور تک بکھر گئی تھی۔

میرے ذہن نے جلد ہی میرے ابتدائی قیاس کی نفی کر دی۔ مافیا والے کتنے ہی بڑے مجرم سہی لیکن انسان تھے۔ ان سے ایسی سنگین غلطی کی توقع نہیں کی جا سکتی تھی کہ وہ کسی کو اس کی ایمانداری کی ایسی بھیانک سزا دیں گے پھر اگر وہ ان کی کارروائی ہوتی تو اخبارات بازار میں آنے سے پہلے ہی رات ہی ان کی طرف سے مجھے خبر مل جانی چاہیے تھی۔ محمود کو قتل کر کے

زیبے کا مفادات اُس کی تحویل میں چھوڑ دیے گئے تھے تو
تفتیش کرنے والے افسران کا میری طرف متوجہ ہونا
لازمی امر تھا اور اگر کا مفادات نکال لیے گئے تھے تو وہ اس
وقت تک میری تحویل میں ہونا چاہیے تھے۔
اگر وہ واقعی اتفاقی حادثہ تھا تو یقین کرنا پڑتا تھا کہ مقدر
کے کھیل نرالے ہوتے ہیں۔ شاید قدرت کو مجھ سے کوئی بڑا
کام لینا تھا کہ محمود کو اجل کے فرشتے نے اپنی آغوش میں لے
کر مجھے اس خطرے سے محفوظ کر دیا تھا جو ایک تلوار کی
صورت میں میرے سر پر لٹک رہا تھا۔
ذہن میں چیف کا فون آیا اور اُس نے فوری طور پر مجھے
سرپرستی کی ہدایت کی تو میرا ماتھا ٹھنکا۔
"اخبار میں۔۔۔!" میں نے اس سے حادثے کے
بارے میں بات کرنا چاہی تو اس نے سخت لہجے میں فوراً ہی
میری بات کاٹ دی۔
"ہاں! میں نے بھی اخبار پڑھ لیا ہے۔ جو کہا جا رہا ہے
وہ کرو۔" بات ختم کرتے ہی فون بند کر دیا گیا۔
مجھے اپنے حلق میں تلخی سی گھلتی ہوئی محسوس ہوئی۔ بہت
عرصے بعد کسی نے مجھ سے ایسے خراب لہجے میں بات کرنے
کی جسارت کی تھی اور مجبوری یہ تھی کہ میں اس کے حکم کو بجا لانے
پر مجبور تھا۔
سب انسپکٹر محمود مر گیا تھا یا راستے سے ہٹا دیا گیا تھا
یہ جاننا ضروری نہیں تھا کہ اس نے حادثے سے پہلے میری
ڈیل ختم کرا دی ہو۔ سیٹھ حبیب نے مجھے اتنا موقع ہی نہیں
دیا تھا کہ فون پر اس سے اس بارے میں کچھ دریافت
کرتا۔ میں نے سوچ لیا کہ اگر کوئی تعاقب کرتا ہے تو کرتا رہے
جب مجھے اس بارے میں بریف نہیں کیا گیا تھا تو ٹریڈ لائن
کے دفتر کو غیر متعلقہ لوگوں کی نگاہوں سے محفوظ رکھنا میری
ذمہ داری نہیں تھی۔ چیف مجھے اپنا ماتحت سمجھ کر حکم دے
رہا تھا تو میرا کام اسی قدر رہ جاتا تھا کہ اس کے حکم کی تعمیل
کروں خواہ اس میں فائدہ ہو یا نقصان!
میرے ذہن پر سیٹھ حبیب کی ہدایت کا تناؤ نہیں تھا
بلکہ محمود کے حادثے کے بارے میں حقائق جاننے کی خواہش
زیادہ تھی اس لیے چائے کی پیالی ختم کر کے میں جلدی جلدی
باتھ روم گیا اور پھر پانچ منٹ بعد فلیٹ سے مافیا والوں کی شرح کا میں
ہیڈکوارٹر کی طرف روانہ ہو گیا۔
میں نے آہستہ آہستہ گاڑی باہر نکالتے ہوئے میں
عقب و جوار میں نظریں دوڑا کر یہ حیرت ناک اندازہ لگا
لیا کہ وہاں میری نگرانی کرنے والا کوئی شخص موجود نہیں تھا
سڑک پر نکل کر گاڑی مین روڈ پر گھماتے ہوئے میں نے سوچا

کر دل ہی دل میں بینش سے اجازت لے لی۔ اس بار واقعی پیشہ ور لوگوں سے
پالا پڑا تھا جو جرائم کی منصوبہ سازی کے لیے استعمال میں آنے
والے اڈوں کو باقاعدہ دفاتر کے طور پر کامیابی سے چلا رہے تھے۔
راستے میں میری نظریں غیر ارادی طور پر بار بار عقب نما
آئینے کی طرف اٹھتی رہیں لیکن پیچھے میدان صاف تھا۔ جیل
کے چوراہے سے داؤد انجینئرنگ کالج تک پولیس کی طرح اطمینان
کر لینے کے بعد میں نے رفتار تیز کر دی اور مزار قائد کے
گرد گھوم کر پرانی نمائش سے ہوتا ہوا ایم اے جناح روڈ
پر آ گیا۔
کراچی پاکستان کا اقتصادی دل ہے جہاں سندھی، پنجابی
پختون، بلوچ اور مہاجر سب کا بڑا سرمایہ لگا ہوا ہے۔ شہر
اور اس کے مضافات میں دھواں اگلتی چمنیوں کے سائے میں
روزگار کی لاکھوں اسامیاں موجود ہیں جن سے فیضیاب ہونے
کے لیے دور دراز کے شہروں اور دیہاتوں تک سے لوگ
یہاں آتے ہیں۔ کچھ اپنی قابل رشک محنت سے شہر کے
ظاہری حسن میں اضافہ کرتے ہیں۔ کچھ کا شمار اسی شہر کے باسیوں
میں شمار ہوتا ہے اور بیشتر یہاں سے بہت کچھ سیکھ کر
واپس یا اپنے شہر واپس چلے جاتے ہیں۔ جنتوں کا یہ شہر سدا
سے امن کا گہوارہ تھا لیکن اس کی بڑھتی ہوئی خوش حالی کچھ
حاسدوں کو پسند نہ آئی۔ شہر میں تنگ شاہراہوں پر روز بروز
بڑھتا ہوا گاڑیوں کا ہجوم لیے لوگوں کی آنکھیں بچا رہے تھے
رہا تھا۔ جن سڑکوں سے گاڑی دندناتی ہوئی چند منٹ میں
پار نکل جاتی تھی اب وہاں ٹریفک کے بے ترتیب اژدہام
میں گھنٹے بھی گزر جاتے ہیں۔ میری گاڑی بھی چلانا سامنے
آگے سبک سبک کر رینگ رہی تھی اور ذہن میں
وہ صورتِ حال گھوم رہی تھی جو سلطان شاہ کے ہاتھوں سے
امیر واوا کے قتل کے بعد شہر میں رونما ہوئی تھی۔ حاسدوں
نے اس شہر میں بھائی کو بھائی سے لڑوا دیا تھا۔ جیسے یہ پڑھے لکھے
ہوئے لوگوں کا شہر نہیں بلکہ جنگلی قبیلوں کا جنگل ہو۔ پھر اخبارات میں
آنے لگیں کہ اس شہر میں ہیروئن کا بیوپار ہو رہا ہے۔ گاڑیاں،
دکانیں، مکان سب ہیروئن کی پڑیوں سے اپنی نمو حاصل کر
رہے ہیں۔ ملک بھر کے ڈاکو ان خزانوں کی تلاش میں اپنا اسلحہ
سونت کر اس شہر پر پل پڑے جو مارے یا پکڑے گئے
ان کو ان کے لوگ بھول گئے جو بچ نکلے کامیاب و
کامران لوٹے اُن کو مثال بنا کر زندگی میں شارٹ کٹ استعمال
کرنے کے عادی، شتابی آزمانے والوں کے غول پیدا ہو گئے
پڑھے لکھے بے روزگار طبقے کے بعض شہیدوں کو بھی یہ مشغلہ
نادر روزگار نظر آیا اور شہر میں مجرم اور عام شہری کا امتیاز ختم
ہو کر رہ گیا۔ جسے پکڑا جاتا ہے وہ معصوم اور امن پسند تھا سے

دروازے کے ہینڈل پر ہاتھ رکھا۔ مجھے اندازہ ہوگیا کہ دروازہ مقفل ہے۔ اس کے ساتھ چوڑی چوکھٹ میں نصب انٹرکام کے کسی خفیہ اسپیکر سے حبیب کی تحکم آمیز آواز ابھری۔ "کون ہے؟"

"شوٹر!" میں نے انٹرکام سسٹم کی کارکردگی آزمانے کے لیے پوزیشن میں ذرا بھی تبدیلی لائے بغیر آہستہ سے کہا۔

"کم ان!" حبیب کی آواز سنائی دی۔ میرا ہاتھ بدستور دروازے کے ہینڈل پر تھا اس بار وہ بڑی آسانی کے ساتھ گھوم گیا اور میں دروازہ کھول کر اس پراسرار کمرے میں داخل ہوگیا جہاں میں نے پہلی بار حلف اٹھایا تھا۔

سیٹھ حبیب میز کے سامنے، ملاقاتیوں والی سمت میں میری طرف پشت کیے بیٹھا تھا۔ میرے آگے بڑھتے ہی میز کے عقب میں پھیلے ہوئے اندھیرے میں سے ڈان تھری کی سرد اور دھیمی آواز ابھری۔ "خوش آمدید شوٹر! بیٹھ جاؤ۔"

میں حبیب کے برابر میں بیٹھتے ہوئے بے تکلفانہ لہجے میں بولا۔ "کیا بات ہے چیف؟ تم میرے آنے سے خوش نظر نہیں آتے حالانکہ میں تمہارے ہی حکم پر یہاں آیا ہوں۔"

"ضروری نہیں کہ یہاں موجود ہر شخص تمہیں خوش آمدید کہے۔" حبیب کی بجائے اندھیرے میں سے ڈان تھری نے میری بات کا جواب دیا۔ "ہر اجلاس میں چیف درمیان میں بولتا ہے۔ سب کی طرف سے اس کے خیر مقدمی کلمات کافی ہوتے ہیں۔" اس کا لہجہ خشک اور بڑی حد تک تحکم آمیز تھا۔ جب تک میں نے مافیہ سے وفاداری کا حلف نہیں اٹھایا تھا وہ دونوں میرے ساتھ برابری سے پیش آرہے تھے لیکن ان کی بالادستی تسلیم کرتے ہی ان کے طور طریقوں میں نمایاں تبدیلی آگئی تھی۔ شاید وہ ہر طرح سے مجھے اپنی حیثیت کا احساس دلا کر میری انا کو ختم کرنے کی کوشش کر رہے تھے۔

"آہستہ آہستہ میں ان طریقوں کا عادی ہو جاؤں گا۔" میں نے بھی فوراً ہی معذرت اختیار کرلی۔

"گڈ!" ڈان تھری کی آواز مطمئن تھی۔ "پہلی خوش خبری یہ ہے کہ اب تم ایک آزاد پرندے ہو۔ تمہارے کاغذات میرے منصوبے کے مطابق میری تحویل میں آگئے ہیں۔" اس نے تاریکی میں سے میرے کاغذات کا لفافہ اسی حالت میں میری طرف بڑھا دیا جس حالت میں وہ سب انسپکٹر محمود کو دیا گیا تھا اور میں سناٹے میں آگیا۔

"یہ... یہ... تو کیا محمود کو دانستہ مار دیا گیا ہے؟" میرے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی آواز نکلی۔

"ہاں! پورا آپریشن میری نگرانی میں ہوا۔" ڈان تھری کی آواز جذبات سے یکسر عاری تھی۔ "ہم بالعموم خونریزی سے گریز کرتے ہیں۔ اس کے سلسلے میں ہمارے پاس کوئی اور انتخاب نہیں تھا۔ تمہاری نگرانی ختم کرائی گئی پھر اسے فون پر سیما کے قتل کے سلسلے میں دیہات سے ایک کلیو کی اطلاع دی گئی اور جب وہ میرے منصوبے کے مطابق مقررہ وقت پر مقررہ مقام سے گزرا تو اسے مہلک حادثہ پیش آگیا۔ ٹرک نے ٹھیک سائیڈ سے پچھلے پہیوں کی زد میں لیا تھا۔ اگر اس کی گاڑی ذرا وزن دار نہ ہوتی تو وہ بچ سکتا تھا۔ باقی کام مجھے خود کرنا پڑا۔ تمہارا لفافہ اس کی اسکوٹر کی ڈکی میں مل گیا۔ وہ سب لے کر میں اس کی موت پر افسوس ظاہر کرتا ہوا لوٹ آیا۔ چیف کو میں نے تھوڑی دیر پہلے تفصیلات سے آگاہ کیا ہے۔ اسی لیے رات پھر اس بارے میں تمہیں کوئی بھی اطلاع نہیں مل سکی۔ یہ ایک بڑی اور ضروری کامیابی تھی۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس قیمت پر اپنی گلو خلاصی سے تمہیں خوشی نہیں ہوئی ہے۔ یہ بہت بری بات ہے۔ تم جیسے ہیڈ گینگسٹر کو کسی کی موت پر آنسو بہانا یا جذباتی ہونا زیب نہیں دیتا۔ یاد رکھو کہ تم اپنے دشمن کو روندنے میں پہل نہیں کروگے تو وہ تمہیں کچل ڈالے گا۔ کامیابی اس دنیا میں صرف اس کے قدم چومتی ہے جو پوری طاقت سے پہل کرنے کی صلاحیت رکھتا ہے۔ مجھے افسوس ہے کہ مجھے تم کو یہ بنیادی سبق سکھانا پڑ رہا ہے۔"

"میں سب کچھ جانتا ہوں۔" میں نے سپاٹ اور دھیمی آواز میں کہا۔ حقیقت یہ تھی کہ ڈان تھری کی زبان سے محمود کے قتل کی سازش کا انکشاف سن کر مجھے دلی صدمہ ہوا تھا۔ اسی کے ساتھ یہ بھی یقین ہوگیا تھا کہ عجائب گل اگر خود قاتل نہیں تھا تو اس سازش میں ضرور ملوث تھا کیونکہ حبیب نے اسے خاص طور پر میرے فلیٹ کی ڈیوٹی سے واپس بلایا تھا۔ شاید ڈان تھری نے اپنے شیطانی منصوبے کے لیے کوئی بے خوف آدمی طلب کیا ہوگا اور حبیب نے مقصد سے واقفیت حاصل کیے بغیر عجائب گل کو واپس بلا کر ڈان تھری کے حوالے کردیا جس نے واردات میں بھرپور طریقے سے اپنا کردار ادا کیا اور اپنے پیچھے کا ہر ثبوت مٹا کر ڈان تھری کے لیے میدان ہموار کرکے رات کے اندھیرے میں فرار ہونے میں کامیاب ہوگیا۔

"لیکن کبھی کبھار دوستوں کے مرنے پر خوشی اور دشمن کی موت پر دکھ ہوتا ہے۔" میں نے قدرے توقف کے بعد اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا۔ "محمود ایسا ہی دشمن تھا۔ میں اس سے مل چکا تھا۔ یہ ایک اٹل حقیقت ہے کہ وہ مر گیا۔ میرے اظہار افسوس سے اسے دوسری زندگی نہیں مل سکتی۔ اس لیے میں نے اس کی موت پر اپنے جذبات دبانے یا چھپانے کی کوئی کوشش نہیں کی۔"

"شاید تم اس کی ایمانداری سے متاثر ہوگئے ہو..." ڈان تھری کے لہجے میں طنز کی ہلکی سی چبھن تھی۔

"وہ چیف کی اطلاعات تھیں۔ شیما سے اوپر دے

کامیاب کار اور راستی سمجھ رہا تھا جو مجھے دھوکا دے کر کوئی بڑی
رقم ہتھیانے کے چکر میں تھا۔" میں نے بے خوفی کے ساتھ اسی
سپاٹ لہجے میں کہا۔

"میں ذہین کی اُمید کرتا ہوں ڈالن!" حبیب نے پہلی
بار زبان کھولی: "دشمن کے بارے میں اس کی ابتدائی رائے
بہت خراب تھی اور میں اس کی طرف سے بہت پریشان
تھا۔" بات کرتے ہوئے حبیب نے ڈالن تھری کا خیال
رکھتے ہوئے آہستہ سے میرا پیر دبایا تھا جس کا مطلب تھا
کہ اس موضوع پر مجھے ڈالن تھری سے مزید نہیں اُلجھنا
چاہیے تھا۔

"چاہو تو اس کے لیے دس یا پانچ منٹ کی خاموشی
اختیار کی جا سکتی ہے" ڈالن نے چبھتے ہوئے لہجے میں تلخی
سے کہا۔ میں نے سمجھ لیا کہ اس کا مخاطب میں ہی تھا۔

"مجھے افسوس ہے ڈالن! آئندہ محتاط رہوں گا۔" میں
نے بے چینی سے پہلو بدلتے ہوئے کہا۔ اس خبطی سے مجھے
خوف آنے لگا تھا۔

"گڈ!" پھر وہی شیطانی آواز سنائی دی۔ "اور اب دوسری
بات، اسپانسکر نے تمہیں بتا دیا تھا کہ تم نے باہر نکلنے کی
کوئی بھی کوشش کی تو اس کے آدمی تمہیں گرفتار کر لیں گے۔
اس کے باوجود تم نے باہر نکلنے کا خطرہ مول لیا۔ اگر وہاں موجود
ہمارا آدمی ہوائی فائر کر کے غلط وقت میں خوف و ہراس نہ پھیلاتا
تو تم اسی وقت گرفتار کر لیے گئے ہوتے۔"

"میں مانتا ہوں کہ وہ میری غلطی تھی لیکن فائر ہونے
سے پہلے ہی اس نے مجھے چھوڑ دیا تھا۔ فائر ہونے کا یہ فائدہ
ضرور ہوا کہ مزید نقل مکانی کیے بغیر وہ فائر کرنے والے کی تلاش
میں دوڑ پڑا۔"

"لیکن، اگر، اور مگر!" وہ ایک ایک لفظ پر زور دے
کر بولا: "مجھ سے بات کرتے ہوئے ان بے ہودہ الفاظ سے
گریز کیا کرو۔ تم نے منطقی مان لی، بات ختم ہو گئی۔ میرے ملک مافیا
کے بارے میں یہ مثال یاد رکھنا کہ میں نے کسی کی جان لے کر
اور اپنی جان پر کھیل کر تمہیں ایک خطرے سے بچا لیا ہے
لیکن دیکھو، لیکن کس قدر منحوس اور بے ہودہ لفظ ہے ...
لیکن ضرورت پیش آئی تو میں خود جذبات سے عاری رہتے
ہوئے بے خلل تمہاری پیشانی میں پگھلا ہوا سیسہ اتار دوں
گا اور بھول جاؤں گا کہ میری کبھی تم سے کوئی ملاقات بھی
ہوئی تھی۔"

"تم عظیم اور تجربے کار ہو ڈالن!" میں چند ہی منٹ میں
خود کو اس کے سامنے طفل مکتب محسوس کرنے لگا تھا۔ "میں
تمہارا ساتھی بھی نہیں ہو سکتا۔ تمہارے ساتھ رہ کر بہت کچھ
سیکھ سکوں گا۔"

"میرے ساتھ نہیں۔" اس نے مجھے ٹوک دیا: "چیف
کے ساتھ! میں آج ہی چلا جاؤں گا اور وہاں یہ بھی یاد رکھنا۔
ہم تجربے کار اور پیدائشی مجرموں کی سرپرستی کرتے ہیں۔
اناڑیوں کو جرائم سکھانے کا سنگین خطرہ مول نہیں لیتے۔ وہ ڈوبتے
ہیں تو اپنے ساتھ کھلاڑیوں اور استادوں کو بھی لے
ڈوبتے ہیں۔"

اس بار میں خاموش ہی رہا۔ ملک حبیب ڈرائیور کے ساتھ
میں بیٹھا۔ حبیب مجھے بتا چکا تھا کہ مافیا کی مبادیات کے بانی
میں ڈالن تھری بہت سخت اور سفاک تھا۔ اپنی رائے قائم
کر لینے کے بعد مخاطب کو صفائی کا کوئی موقع دیے بغیر اس کی
سینہ جوری پر اچانک ہی اپنا وار کر گزرتا تھا۔ اس لیے میں
ڈر رہا تھا کہ کہیں میری کسی بات سے مشتعل ہو کے پار اندھیرے
میں بیٹھا ہوا وہ شکی آسیب بھڑک ہی نہ جائے۔ اس سے
گلو خلاصی کے بعد چیف کو سنبھالنا مجھے بہت آسان نظر
آنے لگا تھا۔

"تیسری بات!" چند ثانیوں کے گمبھیر سکوت کے بعد
وہ پھر بولا تو میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا کہ اس نے جانے
کون سی نئی بات پکڑ لی ہو۔ "تمہیں پاکستان آئے ہوئے ایک
معقول مدت گزر چکی ہے۔ تم اطالوی شہزادے ہو۔ پندرہ دن سے
زیادہ قیام کی صورت میں تمہیں محکمہ پولیس میں اپنی آمد کا اندراج
کرانا ضروری ہے۔ یہ کام تم آج ہی کر لو گے۔" پاکستان کے
قواعد و ضوابط کے بارے میں اس کی معلومات قابلِ رشک
تھیں۔ میں نے سر جھکا کر اس کی ہدایت تسلیم کر لی۔

اپنے مخاطب کو ذہنی طور پر مرعوب اور مفتوح کر کے
اس کے اعصاب پر سوار ہو جانے کے فن میں ڈالن تھری
کو ید طولیٰ حاصل تھا۔ اس سے میری پہلی ملاقات اس حد
تک دوستانہ رہی تھی کہ میں نے اُسے بے نقاب ہو کر دوستی
میں آنے پر آمادہ کر لیا تھا لیکن اس بار وہ ابتدا ہی سے
بُری طرح مجھ پر حاوی ہوتا چلا گیا تھا۔

"میں کل صبح سویرے اٹلی لوٹ جاؤں گا۔ میرا مشورہ
ہے کہ تم کچھ دن اپنا وقت پابندی کے ساتھ اس دفتر میں گزارو
تاکہ تم اپنے آدمیوں کو اور آدمی تمہارے مزاج کو سمجھ سکیں۔"
اس ہدایت کو اس نے کوئی نمبر نہیں دیا تھا۔

"میں خود بھی یہی چاہ رہا تھا لیکن پولیس والا معاملہ درمیان
میں آ گیا ..."

"تم نے پھر لیکن کا لفظ استعمال کیا۔" اس نے میری
بات کاٹ کر ناگواری سے کہا۔ "اس لفظ سے مجھے چڑ ہے اگر
تم خود ... کہو اس کی ...

مناؤں گا۔ [illegible] سے اگر کھا اٹھایا تو شاید میں یہاں دوبارہ نہ پہنچ سکوں۔

"انھیں جو کام کرنا تھا، وہ کر گزرے ہیں۔ امیر اور غریب، جاہل اور تعلیم یافتہ، چھوٹی اور بڑی، شہری اور دیہی تمام بستیوں میں ہیروئن کا زہر پہنچا چکے ہیں۔ جو اڈے کٹ ہو چکے ہیں وہ ان کے کام کو خود بخود آگے بڑھائیں گے اور دوسروں کو بھی پھانسیں گے۔ رہا کارخانوں سے ہیروئن خریدنے کا معاملہ تو وہ قبائلی دلالوں کے ذریعے بھی چل سکتا ہے۔ اسی وجہ سے پہلے کے مقابلے میں انھوں نے خود کو کافی سمیٹ لیا ہے۔"

"چند روز میں یہ ساری باتیں سامنے آجائیں گی۔ اس وقت میں ذرا جلدی جانا چاہوں گا۔" میں نے معذرت خواہانہ انداز میں کہا اور اس نے اگلے روز سے دفتر میں میری آمد کے انتظامات سے آگاہ کرتے ہوئے میری گلوخلاصی کر دی۔

دفتر سے نکلنے تک میرا چار افراد سے سامنا ہوا اور وہ سب ہی تعظیماً میرے سامنے جھکتے چلے گئے۔ غالباً پورے دفتر کو خبر مل چکی تھی کہ میں چیف سے ملنے آیا ہوا تھا۔ اوپر والے میرے اوپر مسلط تھے اور نیچے والے رضاکارانہ طور پر میری بالادستی قبول کرنے پر آمادہ تھے اس لیے میں نے اس ملاقات کے دوران اپنے دل میں پیدا ہونے والی تلخیوں کو بھلا دیا لیکن محمود کے سنگدلانہ قتل کا واقعہ کسی طرح میرے ذہن سے چپک کر رہ گیا تھا۔ میری نظروں میں محمود کا وہ افسر بھی اس سازش میں پوری طرح شریک تھا جس نے حبیب کو محمود کی ایمانداری اور سخت گیری سے آگاہ کر کے بالکل ہی مایوس کر دیا تھا۔ مجھے یقین تھا کہ اگر اس معاملے میں ڈان کو ملوث نہ کیا جاتا تو حبیب مر کر بھی اس قدر سفاکانہ فیصلہ نہیں کر سکتا تھا لیکن شاید محمود کی قضا آگئی تھی کہ ڈان جیسا سنگدل اور نامہرباں آدمی تفتیش کے خطرے سے میری گلوخلاصی کے سلسلے میں یکایک اس قدر مہربان ہو گیا کہ کسی کو اعتماد میں لیے بغیر براہ راست اپنی نگرانی میں اس خونی ڈرامے کو تکمیل تک پہنچا گیا۔

وہ میری زندگی میں آنے والے ان گنے چنے لوگوں میں سے تھا جن کی انتہا درجے کی ذاتی خوبیوں یا خامیوں کی وجہ سے میں انھیں کبھی نہ بھلا سکوں گا۔

غالباً اسی وجہ سے اس کی تعمیری ہدایت میرے ذہن میں چبھ رہی تھی۔ اس نے تو دونوں کی تعداد اور مقابلے کا حوالہ تک دے دیا تھا لیکن میں پولیس رجسٹریشن کے طریقہ کار سے پوری طرح باخبر نہیں تھا۔ اتنا ضرور سنا تھا کہ انسداد جرائم اور تحفظ ما تقدم کے طور پر رجسٹریشن کرانے والے ہر غیر ملکی [illegible] نشانات انگوٹھے کے ساتھ پولیس ریکارڈ

میں محفوظ کر لیے جاتے تھے جو کسی بھی وقت میرے حق میں مہلک ثابت ہو سکتے تھے۔

میرے کاغذات کی بازیابی میں ڈان تھری کی غیر معمولی ذاتی دلچسپی پھر فوری طور پر رجسٹریشن کی ہدایت کے پس پشت میری بھلائی کا کوئی جذبہ ہرگز کارفرما نہیں ہو سکتا تھا کیونکہ ڈان تھری فطرتاً چیتے اور اپنے اٹھائے ہوئے حلف کے اعتبار سے اول درجے کا سودی تھا جس سے فلاح کی امید شیر سے بکری کی نگہداشت کی توقع کے برابر تھی۔

واپسی کا سفر طے کرتے ہوئے میں مسلسل اسی ایک نکتے پر غور کرتا رہا اور آخرکار اس نتیجے پر پہنچا کہ ڈان تھری نے مجھے وہ مشورہ پھانسنے کے لیے دیا تھا۔ اس نے مجھے جال میں شریک ضرور کر لیا تھا لیکن وہ اچھی طرح جانتا تھا کہ میں خوشی سے بغاوت کر کے بھی ایک طویل عرصے تک کامیابی سے اپنا دفاع کر کے انھیں زک پہنچاتا رہا تھا۔ ایسے کسی برے وقت کے لیے اس کے پاس زبانی حد تک میرے جرائم کی لمبی چوڑی فہرست موجود تھی لیکن میرے خلاف کوئی ٹھوس قانونی ثبوت نہیں تھا۔ اطالوی پاسپورٹ اور دوسری دستاویزات اگر میں تلف کر دیتا تو یہ ثابت کرنا ناممکن تھا کہ میں نے کبھی پیڈروالک کا فرضی نام اختیار کر کے کوئی سفر کیا ہوگا۔ میری اس جعلسازی کو ریکارڈ پر لانے کا ایک ہی طریقہ تھا کہ تھانہ پولیس میں میری آمد کا باضابطہ اندراج کرا دیا جائے۔ پھر وہاں سامنے کوائف، پاسپورٹ کے مطابق پیڈروالک کے ہوتے لیکن فنگر پرنٹس میرے لیے جاتے۔ اس طرح وقت ضرورت پولیس ریکارڈ سے مجھے متعدد جرائم میں ملوث کیا جا سکتا تھا۔

میں نے ڈان تھری کی اس خودغرضانہ خواہش کو مسترد کرنے کا فیصلہ کر کے گاڑی کا رخ اپنے فلیٹ کی طرف موڑ لیا۔

مجھے غزالہ کی کھلی کھلی باتوں سے جس قدر خوشی حاصل ہوئی تھی وہ محمود کے سفاکانہ قتل کے انکشاف سے بڑی حد تک ماند پڑ گئی تھی لیکن پھر بھی میرا موڈ خاصا خوشگوار تھا۔

تالا کھول کر میں اندر داخل ہوا تو قالین پر پڑا ہوا ایک رقعہ دیکھ کر چونک سا پڑا۔ میں نے دروازہ بند کر کے وہ رقعہ کھولا تو اس پر عجلت میں بس ایک ہی سطر لکھی گئی تھی۔

"آتے ہی مجھے فون کرو۔ سلمیٰ" سلمیٰ سے میری کبھی کوئی خط و کتابت نہیں رہی تھی اس لیے میں اس کے طرز تحریر سے واقف نہیں تھا۔ لیکن وہ فقرہ وہی لکھ سکتی تھی۔ شاید اس کے دماغ کا کیڑا پھر کلبلانے لگا تھا جب ہی وہ اکیلی فلیٹ تک دوڑی چلی آئی تھی۔ میں نے دل ہی دل

نمایاں تھا۔ میں نے گیٹ پر ہی چوکیدار سے جہانگیر کی واپسی کے بارے میں دریافت کیا تو اس نے کسی سن رسیدہ بچے کی طرح معصوم انداز میں اپنا سر نفی میں ہلا دیا۔

میں کار کا انجن بند کر کے نیچے اترا تو خلاف توقع سلمیٰ کہیں سے نمودار نہیں ہوئی۔ میں برآمدے کی سیڑھیاں طے کر کے ڈرائنگ روم میں داخل ہوا تو میرے قدم دروازے سے ہی ٹھٹک کر رہ گئے کیونکہ سامنے ہی ایک نادر روزگار نسوانی چہرہ نظر آیا جو میرے لیے یکسر اجنبی تھا۔ اس کی بڑی بڑی آنکھوں میں بھی میرے لیے شناسائی کی کوئی رمق نہیں تھی۔

وہ تین نشستوں والے ایک صوفے کے سامنے قالین پر بیٹھی ہوئی تھی اور شاید صوفے پر سلمیٰ شدت غم سے نڈھال ہو کر لیٹی ہوئی تھی۔ سلمیٰ کو صوفے کی اونچی پشت نے میری نظروں سے اوجھل کر دیا تھا لیکن اجنبی خاتون حیرت کے ساتھ مجھے اور میں اسے دیکھ رہا تھا۔

اس میں کوئی شبہ نہیں کہ وہ عورت بے حد خوب صورت تھی لیکن اس نے اپنے نرم و نازک چہرے پر بھاری میک اپ تھوپ کر اپنے چہرے کی قدرتی کشش کو غارت کر دیا تھا۔ لیکن مجھے اس کا زیادہ تفصیلی جائزہ لینے کی مہلت نہیں مل سکی۔ اس کی نظروں کی سمت کا اندازہ لگا کر سلمیٰ اچانک ہی صوفے سے اٹھی اور مجھے دیکھتے ہی اونچے سروں میں روتی ہوئی میری طرف دوڑی۔ اس کی متورم آنکھوں اور سوگوار چہرے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ میرے پہنچنے سے پہلے بھی دیر تک روتی رہی تھی۔

قریب آ کر وہ بے اختیار میرے سینے سے لپٹ گئی اور بلک بلک کر رونے لگی۔ اس نے اپنے دونوں بازو مضبوطی کے ساتھ میرے بدن کے گرد کس لیے تھے۔ سلمیٰ میرے عزیز ترین دوست کی بیوی سہی، لیکن اس سے میرے مراسم کی نوعیت ہمیشہ بہت نازک رہی تھی۔ اس نے ہمیشہ مجھے اپنی اداؤں کا قیدی بنانا چاہا لیکن میں اس سے دور بھاگتا رہا مگر اس وقت جہانگیر کی گمشدگی کے اضطراری رد عمل نے شاید اس کے لاشعور میں دبی ہوئی خواہش کو عملی صورت اختیار کرنے کا موقع فراہم کر دیا تھا اور میں بری طرح بدحواس ہو کر رہ گیا تھا۔

نہ وہ موم کی مورت تھی اور نہ میں پتھر کا کوئی بے جان بت۔ اس کے بھرپور وجود کی یلغار ہوتے ہی جہانگیر کی فکر ذہن سے ایک دم پھسل گئی اور دوران خون یک بیک اس طرح تیز ہو گیا جیسے میرے بدن کی رگوں تلے سلمیٰ نے کوئی الاؤ بھڑکا دیا ہو۔ میں نے تلملا کر اس کی گرفت سے نکلنا چاہا لیکن وہ جونک کی طرح میرے بدن سے لپٹی میرے سینے سے اپنا چہرہ رگڑ رگڑ کر روتی رہی۔ وہ اس موقع اور دستور سے لاشعوری طور پر فائدہ اٹھا رہی تھی۔ چند ہی ثانیوں میں میں نے اندازہ لگا لیا کہ زور آزمائی کر کے اس کی گرفت سے نکلنا آسان نہیں تھا۔ میں نے بوکھلا کر احمقانہ انداز میں اسے پچکارنا شروع کر دیا۔

"صبر کرو سلمیٰ ڈارلنگ!" دوسری خاتون بھی قریب آ کر اسے دلاسا دینے لگی۔ "جانے والے کے پیچھے آنسو بہانے سے تمہاری لائف کا کیا بنے گا؟ تم ابھی ینگ ہو۔ صبر سے کام لو پھر ابھی تو کچھ پتا بھی نہیں چلا کہ وہ جیتا ہے یا مر گیا۔ ہمت سے کام لو ہو سکتا ہے کہ جلد ہی کوئی اچھی خبر آجائے۔"

وہ پلکیں جھپکا جھپکا کر اور سر ہلا ہلا کر دانشورانہ انداز میں بول رہی تھی۔ میرا اور اس کا درمیانی فاصلہ بمشکل ڈیڑھ دو فٹ رہ گیا تھا اور اس کے بدن سے اٹھنے والی سینٹ کی تیز مہکار براہ راست میرے نتھنوں پر اثر انداز ہو رہی تھی۔ اس وقت میں نے دیکھا کہ اس نے اپنی گھنی اور لمبی لمبی پلکوں پر غیر ضروری طور پر اتنا گہرا مسکارا لگایا ہوا تھا کہ اس کا قرب حاصل کرنے والا اپنی رو سیاہی کی بدولت فوراً ہی پہچان لیا جاتا۔ سلمیٰ خوش مزاج اور فراخ دل ضرور تھی لیکن اس قدر بے تکلف نہیں تھی۔ میری سمجھ میں نہیں آ سکا کہ وہ اجنبی خاتون اس وقت وہاں کیوں اور کیسے موجود تھی؟ اس سے پہلے میں نے کبھی اسے سلمیٰ کے گھر میں نہیں دیکھا تھا لیکن اس کی بے تکلفی سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ مدت سے سلمیٰ کو جانتی تھی۔

اس خاتون کے بے تکے اور نحوست آمیز فقروں پر مجھے غصہ آ گیا۔ "سلمیٰ کو تبصرہ نہیں، دلاسا دینے کی ضرورت ہے۔ جہانگیر جلد ہی گھر لوٹ آئے گا۔ تم ایسے بدشگونی کے کلمات منہ سے کیوں نکال رہی ہو؟"

اس نے پلٹ کر حیرت سے آنکھیں پھاڑ کر میری طرف دیکھا جیسے اس لمحے تک میری وہاں موجودگی سے یکسر لاعلم رہی ہو۔ پھر طنزیہ لہجے میں بولی۔ "ہر شخص کو بہترین حالات کی توقع رکھنے کے ساتھ ہی بدترین صورت حال کا مقابلہ کرنے کے لیے بھی تیار رہنا چاہیے۔" انگریزی کا محاورہ ولایتی لہجے میں دہرا کر وہ پھر اندر کو دبا گئی۔ "میں تو اسے یہی سمجھانا چاہ رہی ہوں کہ لوگ مرنے والوں پر اتنا نہیں روتے جتنا یہ گمشدہ شوہر پر رو رہی ہے۔"

"ہو سکے تو کچھ دیر خاموش رہو۔ میں اسے سنبھال لوں گا۔" میں نے جھنجھلا کر تیز لہجے میں کہا اور وہ بے پروائی سے ہونٹ اچکا کر مجھے ایسے گھورنے لگی جیسے مجھے بھاڑ میں جانے کا مشورہ دے رہی ہو۔

میری تھوڑی سی ہمدردانہ چابک دستی نے سلمیٰ کے لاشعور میں دبے ہوئے خیالات کو ذہن کی سطح پر پہنچا دیا۔

جوں ہی اسے احساس ہوا کہ وہ اپنی ایک سہیلی کے سامنے اپنے شوہر کے ایک دوست کے سینے سے لگ کر رو رہی ہے، وہ جھجک کر پیچھے ہٹی اور مجھ سے نظریں چراتے ہوئے بغیر پیچھے دیکھے بھی بھولی آواز میں بولی: "ان کا پتا لگاؤ وہ انھیں کہیں سے بھی پیدا کرو... پتا نہیں وہ کہاں رہ گئے؟ مجھے تو ان کے بغیر وہ کہیں نہیں جانے والے تھے۔"

"صبر سے کام لو سلمیٰ!" میں نے نرم لہجے میں کہا۔ "وہ گھر آ جائے گا۔ خدانخواستہ کوئی حادثہ پیش آیا ہوتا تو اب تک پولیس یا کسی اسپتال سے کوئی خبر مل گئی ہوتی..."

"اب تم کیوں بدشگونی کر رہے ہو؟" اجنبی خاتون میری بات کاٹ کر چبھتے ہوئے لہجے میں بولی۔

"میں نے خدانخواستہ بھی کہا تھا۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے ترش لہجے میں کہا۔

"کوئی فرق نہیں پڑتا۔" وہ بے پروائی سے بولی۔ "تم مسلم ہو، تم نے اپنے مذہب کے لحاظ سے کہا، میں کرسچین ہوں، میں نے اپنی انگلیاں کراس کر لی تھیں۔ بات ایک ہی ہے۔"

"اس معزز خاتون کی تعریف کیا ہے؟" میں نے زچ ہو کر سلمیٰ سے سوال کیا جو میرے اور اجنبی خاتون کے درمیان پیدا ہو جانے والی تلخی سے بے خبر معلوم ہو رہی تھی۔ اپنے رونے دھونے میں اس نے شاید ہم دونوں کے درمیان ہونے والی گفتگو پر کان دھرنے کی کوشش ہی نہیں کی تھی۔

"یہ مسز ڈی سوزا ہیں۔ اسی علاقے میں رہتی ہیں۔" سلمیٰ نے سوگوار لہجے میں ہمارا تعارف کراتے ہوئے کہا۔ "اور یہ ڈوڈ... ہیٹر واک ہیں، میرے شوہر کے پرانے اور بہت ہی گہرے دوست۔"

میرا اصل نام لیتے لیتے وہ اچانک سنبھل گئی تھی اور اسے یاد آ گیا تھا کہ ان دنوں میں اپنے اصل نام سے پکارا جانا بالکل پسند نہیں کرتا تھا۔ مجھ سے لگ کر دل کی بھڑاس نکال لینے کے بعد وہ قدرے پرسکون ہو گئی تھی یا شاید [illegible] رو رو کر اتنی نڈھال ہو چکی تھی کہ اس میں مزید رونے پیٹنے کی ہمت باقی نہیں رہ گئی تھی۔

وہ مجھ سے بہت زیادہ بے تکلف اور بے حجاب تھی لیکن میں محسوس کر رہا تھا کہ شدت الم میں اضطراری طور پر مجھ سے گلے لگنے کے بعد جوں ہی اسے اپنی حرکت کا اندازہ ہوا تھا، وہ پشیمان نظر آنے لگی تھی۔ اس واقعے کے بعد اس نے ایک مرتبہ بھی مجھ سے نظریں چار کرنے کی کوشش نہیں کی تھی۔ شاید اس لیے کہ وہ اپنی تمام تر آزاد خیالی اور فراخ دلی کے باوجود بنیادی طور پر ایک مشرقی عورت تھی جو روایتی طور پر اپنی شرم کے حصار کی قیدی ہوتی ہے، جس کسی کو چاہتی ہے اسے اپنے من مندر کی غیر مرئی دیواروں میں اندر ہی اندر پوجتی رہتی ہے۔ محبوب سے سامنا ہوتا ہے تو بھی پیش قدمی نہیں کرتی بلکہ ناز و انداز اور عشوہ و ادا کے تیروں سے اسے ایسا گھائل کرتی ہے کہ وہ خود ہی اپنی خودداری کو خیرباد کہہ کر اس کے قدموں میں ڈھیر ہو جاتا ہے لیکن میرے معاملے میں سلمیٰ غیر ارادی طور پر ایک جذباتی غلطی کر بیٹھی تھی۔ مسز ڈی سوزا سے میرا تعارف کراتے ہوئے یہ احساس حیا کی سرخی بن کر اس کے پژمردہ چہرے پر بھی جھلک آیا تھا کہ جذبات کی رو میں بہہ کر وہ چند لمحوں پہلے مجھ سے اپنا ہلکا سا جسمانی تعارف بھی کرا بیٹھی تھی جس سے میں اس وقت تک سراسر نا آشنا تھا۔

"ارے!" مسز ڈی سوزا میرے تعارف پر قدرے استہزائیہ لہجے میں بولی تھی۔ "مسٹر ہیٹر واک بھی میری ہی طرح غیر مسلم معلوم ہوتے ہیں۔ پھر انھیں خدانخواستہ کی کیا سوجھی تھی؟"

"تم اینگلو پاکستانی معلوم ہوتی ہو!" میں نے طنزیہ لہجے میں براہ راست اسی کو مخاطب کرتے ہوئے کہا۔ "پتا نہیں تمھارا پہلا نام کیا ہے؟ لیکن تمھیں اتنا ضرور معلوم ہونا چاہیے کہ مذہب انسان کی آفاقی شناخت ہوتا ہے جب کہ نام اس علاقے اور ماحول کی عکاسی کرتا ہے جہاں کوئی شخص پیدا ہوتا ہے۔ میں غیر ملکی ضرور ہوں لیکن اسی کے ساتھ مسلمان بھی ہوں۔ محض نام کی وجہ سے تم کو کسی کی مسلمانی پر تبصرہ کرنے سے گریز کرنا چاہیے۔"

وہ کرسچین تھی لیکن پاکستانی تھی اور اردو پر خاصا عبور رکھتی تھی۔ میرے خاموش ہوتے ہی اس کا دمکتا ہوا چہرہ مزید سرخ ہو گیا اور وہ تنک کر غصیلے لہجے میں بولی۔ "تم بہت تند خو اور گستاخ معلوم ہوتے ہو۔ تمھیں عورتوں سے بات کرنے کا سلیقہ بھی نہیں ہے۔ تم مجھ سے اس چھت کے نیچے ہوتے ہوئے بدتمیزی کر.....!"

"پلیز ریٹا!" سلمیٰ نے ہاتھ فضا میں بلند کر کے کمزور لہجے میں اس کی بات کاٹ دی۔ "میں جہانگیر کے لیے پریشان ہوں اور تم دونوں نے آپس ہی میں لڑنا شروع کر دیا۔ ہمیں سر جوڑ کر جہانگیر کے بارے میں کچھ سوچنا چاہیے۔"

"سر جوڑنے سے ریٹا کے بال خراب ہو جائیں گے۔" میں نے اپنی بے ساختہ مسکراہٹ کو دباتے ہوئے سنجیدگی سے کہا۔ "لیکن ہمیں غور ضرور کرنا چاہیے۔ تم ذرا جلدی سے کل صبح سے اب تک کے واقعات دہراتی چلی جاؤ تاکہ میں اس مسئلے پر اپنی کوئی رائے قائم کرنے میں کامیاب ہو سکوں۔"

ریٹا مجھے غصیلی نظروں سے گھور کر رہ گئی لیکن منہ سے کچھ نہ بولی۔

سلمیٰ نے تھکے ہوئے لہجے میں پچھلی صبح جہانگیر کے دفتر روانہ ہونے سے اپنی کہانی شروع کر دی۔

ساری تفصیلات وہی تھیں جو وہ مجھے فون پر بتا چکی تھی — اس میں صرف اتنا اضافہ ہوا کہ میرے فلیٹ سے واپس لوٹ کر جب اسے فون پر جہانگیر کے ہر قریبی واقف کار سے ایک ہی جواب ملا تو وہ خوف زدہ ہو گئی۔ اس علاقے میں ریٹا سے اس کی گہری دوستی تھی جس کا شوہر شہر کا ایک کامیاب وکیل تھا۔ سلمیٰ نے اسے فون کیا تو وہ اپنے شوہر کے ساتھ کسی لنچ پارٹی میں جانے کی تیاری کر رہی تھی۔ سلمیٰ کا سنگین معاملہ سامنے آتے ہی وہ اپنے شوہر سے معذرت کر کے سلمیٰ کے گھر آ گئی۔ اس وضاحت سے میرے ذہن سے وہ الجھن دور ہو گئی جو ریٹا کے شوخ میک اپ کی وجہ سے بار بار میرے ذہن میں ڈنک مار رہی تھی۔

کراچی ایک مخصوص مزاج کا شہر ہے جہاں ہر قسم کی سماجی تقریبات دن ڈھلے ہی شروع ہوتی ہیں اس لیے دن ڈھلے کسی خوبرو خاتون کو سولہ سنگھار سے لیس دیکھ کر چونکنا قدرتی امر تھا۔ بازار جانے میں خریداری اور بچوں کو اسکول سے لانے لے جانے کے لیے ہلکا پھلکا میک اپ ہی چلتا تھا۔ جس کے ہونے یا نہ ہونے کا پتا بھی نہیں چلتا تھا لیکن ریٹا پوری طرح تیار ہو کر اپنے شوہر کے ساتھ لنچ پارٹی میں جانے والی تھی اس کا مطلب تھا کہ وکیل صاحب کسی مرغے کو پھانسنے کی فکر میں تھے یا بیوی کو ساتھ لے جا کر کسی افسر کی خوشنودی حاصل کرنا چاہتے تھے اور ہر دو صورتوں میں ریٹا کا رول اہم تھا مگر اس نے سلمیٰ کی دوستی کی خاطر اپنے شوہر کی کاروباری مصلحت کو قربان کر دیا تھا۔ اس ایک نکتے نے میرے دل میں ریٹا کے لیے عزت اور احترام کے جذبات پیدا کر دیے۔

"سب سے پہلے میں ماحول کی تلخی کو ختم کرنے کے لیے ریٹا سے اپنی گفتگو پر معذرت خواہ ہوں۔" سلمیٰ کے خاموش ہو جانے پر میں نے تھوڑے توقف کے بعد کہا۔ میرے الفاظ پر ریٹا کی نظروں میں حسرت آمیز چمک کوند گئی۔

"یعنی تم مانتے ہو!" وہ دوستانہ لہجے میں بولی تھی۔ "یو آر گریٹ...!"

"میں احتیاطاً سول، جناح اور عباسی اسپتال سے ایک بار پھر معلوم کر لیتا ہوں۔ اس کے بعد ہمیں جہانگیر کی گمشدگی کی رپورٹ درج کرانی ہو گی۔" میں نے فکر آمیز لہجے میں کہا۔

"تینوں اسپتال کے علاوہ بھی میں ہر جگہ فون کر چکی ہوں اُن کا کہیں سراغ نہیں ملا۔ تم چاہو تو بھی کوشش کر کے دیکھ لو۔ اس معاملے میں پولیس کیا مدد کر سکے گی؟" سلمیٰ نے سوال کیا۔

"جہانگیر ٹھیک کہہ رہا ہے۔" ریٹا ناصحانہ انداز میں بولی۔ "آج کل شہر میں کوئی گینگ کام کر رہا ہے، وہ مالدار لوگوں کو اٹھا کر ان کے رشتے داروں سے تاوان طلب کرتا ہے۔"

"انہیں اغوا کیا گیا ہے تو تم ہرگز پولیس سے رابطہ نہیں کرو گی۔" یہ امکان سامنے آتے ہی سلمیٰ گھبرا کر بول پڑی۔ "تاوان وصول کرنے والے مغوی کے لواحقین کو ہمیشہ پولیس سے دور رہنے کی ہدایت کرتے ہیں۔ اپنے سرتاج کی زندگی بچانے کے لیے میں اپنا پورا بینک بیلنس دے سکتی ہوں، ضرورت پڑی تو سارے زیور بھی بیچ دوں گی لیکن انہیں کوئی گزند نہیں پہنچنے دوں گی۔" فرطِ جذبات سے ایک بار پھر اس کی آواز رندھنے لگی۔

"پھر ہمیں انتظار کرنا ہو گا۔" میں نے کہا۔ "اغوا کرنے والوں کو تم سے جلد ہی رابطہ قائم کرنا چاہیے۔"

"وہ کل شام کو چار اور ساڑھے چار کے درمیان دفتر سے نکلا تھا۔ تھوڑی دیر میں اسے غائب ہوئے چوبیس گھنٹے پورے ہو جائیں گے لیکن ابھی تک شہر میں اس کی کار کا بھی پتا نہیں چلا۔" ریٹا بولی۔

"کیسے پتا چلے گا؟" میں نے اسی سے سوال کر ڈالا۔ "ہم نے پولیس میں رپورٹ کرائی ہے نہ پورا شہر چھانا ہے۔ سچ پوچھو تو سلمیٰ کو چند گھنٹے پہلے ہی اس کا خیال آیا ہے اور ابھی ہم گھر میں بیٹھے سوچ رہے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ اس کی کار کسی فٹ پاتھ کے کنارے کھڑی ہو۔ جب تک اسے وہاں کھڑے دو تین دن نہ گزر جائیں، کسی کو کار کے لاوارث ہونے کا شبہ نہیں ہو گا۔ رہائشی علاقے میں لاوارث گاڑی جلد نوٹ کی جا سکتی ہے۔ انہوں نے تجارتی علاقے کا انتخاب کیا ہو تو یہ مدت زیادہ بھی ہو سکتی ہے۔ ایک امکان یہ بھی ہو سکتا ہے کہ اسے گاڑی سمیت اغوا کیا گیا ہو۔ جب تک ان لوگوں کی طرف سے کوئی رابطہ قائم نہیں کیا جاتا ہم اسی طرح اندھیرے میں رہیں گے۔"

"تمہاری باتیں معقول ہیں۔" ریٹا پوری سرگرمی کے ساتھ گفتگو میں حصہ لے رہی تھی۔ "کیوں نہ ہم اپنے طور پر شہر میں جہانگیر کی گاڑی کی تلاش شروع کر دیں۔ اس طرح حادثے کا امکان تو خارج ہو ہی جائے گا۔"

"میری دانست میں وہ اب بھی خارج از امکان ہے۔ حادثہ ہوا ہوتا تو اب تک خبر مل جاتی۔ ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر بیٹھے رہنے کے بجائے گاڑی کی تلاش کا آئیڈیا بہرحال مناسب ہے۔" میں نے کہا۔

"میں ڈرائیور کے ساتھ نکل جاتی ہوں۔ تم دونوں الگ الگ نکل جاؤ۔ میرا دل گواہی دے رہا ہے کہ سورج غروب ہونے سے پہلے ہم کسی نہ کسی نتیجے پر پہنچ جائیں گے۔" سلمیٰ اضطراری

بے بسی سے بولی۔
"لیکن میں جہانگیر کی گاڑی نہیں پہچانتی!" ریٹا نے فکرمندی ظاہر کی۔
"لیکن وقت تو نہیں ہے، کیسے ممکن ہوگا؟" میں نے بھی اس سے سوال کیا اور پھر اس کا اثباتی جواب سن کر بولا۔ "سلمیٰ اس وقت اکیلی نہیں رہ سکتی۔ اسے سہارے کی ضرورت ہے۔ تم اس کے ساتھ رہو۔ میں تھوڑی دیر میں تلاش میں نکلتا ہوں۔ سلمیٰ کی کار ڈرائیور لے جائے گا۔ دو آدمی اس مہم کے لیے کافی ہوں گے۔"
"گیراج میں دوسری کار بھی موجود ہے، میں ریٹا کے ساتھ چلی جاؤں گی۔" سلمیٰ نے کہا۔
"کار کی پرواہ نہیں ہے۔ میری گاڑی تمہارے گھر کھڑی ہوگی وہ لے لوں گی۔" ریٹا نے پیش کش کی۔
"تمہیں ٹھہرنا ہے۔" میں نے سلمیٰ سے کہا۔ وہ اپنے ابتدائی رد عمل کی ندامت پر غالب آ چکی تھی اور میری طرف دیکھ کر بات کر رہی تھی۔ میری ہدایت سنتے ہی اس نے احتجاج کرنا چاہا لیکن میں نے ہاتھ کے اشارے سے اسے خاموش کر دیا۔ "ہم دونوں میں سے کسی ایک کا گھر پر موجود رہنا ضروری ہے تاکہ اغوا کرنے والے خود فون کریں یا جہانگیر سے فون کرائیں تو اس کال کو ہوش سے ہوش اور ذمے داری سے اٹینڈ کیا جا سکے۔ یہ کام نوکروں ملازمین پر نہیں چھوڑا جا سکتا۔"
"ہاں، ڈارلنگ!" ریٹا نے میری تائید کرتے ہوئے کہا۔ "پیٹر ٹھیک کہہ رہا ہے۔ فون جہانگیر کا ہوا تو تم ہی بہتر طریقے پر اس کی بات سمجھ سکو گی۔ ہو سکتا ہے کہ وہ اشارے کنائے میں کچھ بتانا چاہے۔ کوئی اور ہوا تو تم بات کر لو گی ورنہ یہاں بیٹھی بیٹھی پاگل ہو جاؤ گی۔ تمہیں اس کے مشورے پر عمل کرنا چاہیے۔"
وہ دونوں آپس میں باتوں میں مصروف ہو گئیں اور میں سگریٹ سلگا کر اپنے لائحہ عمل کے بارے میں غور کرنے لگا۔ اس وقت مجھے پہلی بار اندازہ ہوا کہ کراچی کس بُری طرح پھیلا ہوا شہر تھا۔ ایک کونے پر سینڈز پٹ کی ساحلی تفریح گاہ تھی تو دوسرا کونا کراچی کی قدیم ترین افتادہ بستی سے سرسبز تھا۔ اس کے متوازی قصبہ کالونی سے آگے پہاڑ کی اوٹ میں منگھوپیر کا علاقہ تھا۔ شمالی ناظم آباد کی انڈسٹری کے قریب تھوڑی طیور لائن تھی۔ گلشن حدید ایک طرف تھے تو گلشن اقبال سے یونیورسٹی اور پھر پھیلتی ہوئی نئی بستیاں آبادیات دوسری طرف تھیں۔
"بیٹھو۔ میرے لیے کینٹلے سے اسکاچ کا ایک گلاس بنا دو ریٹا! اپنے لیے بھی وہیں سے کچھ لے لینا۔" سلمیٰ کی کمزور سی آواز میں کہے گئے ان الفاظ نے مجھے چونکا دیا۔
"نہیں ریٹا! تم زحمت نہیں کرو۔ اس وقت میں کچھ نہیں لوں گا۔" میں نے کہا۔
"تکلف نہ کرو۔" سلمیٰ میری طرف دیکھ کر بولی۔ "مجھے معلوم ہے کہ پی کر تمہارا دماغ زیادہ تیزی سے کام کرنے لگتا ہے۔"
"تم ریڈی بنا لو۔ میں تو بس ایک پیگ ضرور لوں گی۔" ریٹا اپنی جگہ چھوڑتے ہوئے بولی۔ "بے چاری سلمیٰ کا تو غم نے میرا بھی دماغ ہلا کر رکھ دیا ہے۔"
"تم ساتھ دو تو بہتر ہے۔ میرے لیے بھی اسکاچ ہی لے آنا۔" میں نے کہا اور ریٹا اٹھلاتی ہوئی اندر چلی گئی۔
قہر کا عالم گزر ہی جاتا ہے۔ یہ مثال میں بار ہا سن چکا تھا اور اس وقت وہی مثال سلمیٰ پر صادق آ رہی تھی۔ وہ جہانگیر کی گمشدگی پر اپنے وجود کے اندر ہی اندر جیسے بکھرتی جا رہی تھی۔ موہوم اندیشے اندھیری رات کے آسیبی سایوں کی طرح اس کے دل و دماغ پر منڈلا رہے تھے۔ اس کے لیے زندگی سرد، سپاٹ اور بے کیف ہو چکی تھی لیکن میں جہانگیر کا جگری دوست ہونے کے باوجود بھی اس وقت ریٹا کی اٹھلاتی ہوئی چال سے لطف اندوز ہونے کے قابل تھا۔ سلمیٰ کا صدمہ مجھ پر اثر انداز ضرور ہوا تھا لیکن اتنا بھی نہیں کہ میری سانس جمالیاتی حس بے جان ہو کر رہ جاتی اور وہی ہم دونوں کے درمیان کا فرق تھا۔ وہ پوری طرح اس سانحے میں جذباتی طور پر ملوث تھی جب کہ اس کے مقابلے میں میری حیثیت ایک ہمدرد تماشائی کی سی تھی۔ مجھے سلمیٰ سے ہمدردی تھی۔ جہانگیر کی فکر بھی تھی لیکن اسی کے ساتھ ریٹا کی مستانی چال کو نظر انداز کرنا میرے بس سے باہر تھا۔ وہ کیفیت میں ارادی طور پر اختیار کرنے سے قاصر تھا جو کرب اب تک سلمیٰ کے وجود میں سما گئی تھی۔
ریٹا مسلو ٹرے میں دو پیگ لے کر آئی تو اس کے لبوں پر موہوم سی مسکراہٹ رقصاں تھی۔ شاید میری تیز کلائی کو لحاظ کی نگاہ تھے کہ وہ من ہی من میں خوش تھی۔
"جہانگیر کی خیریت اور بازیابی کے نام۔" ریٹا نے پیگ کا پیمانہ اٹھا کر کہا اور میں نے اپنا گلاس اٹھا کر ایک ہی سانس میں آدھا کر دیا۔ مجھ پر یکایک ہی ملامت کا احساس طاری ہونے لگا تھا۔
"ارے، یہ کیا کر رہے ہو تم؟" ریٹا اپنے لب نوک کے حیرت سے بولی۔
"اس وقت ضائع کیے بغیر میں مہم پر روانہ ہو جانا چاہتا ہوں۔" میں نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا اور دوسرے گھونٹ میں گلاس خالی کر کے اپنی جگہ چھوڑتے ہوئے بات جاری رکھی۔ "مجھے افسوس ہے ریٹا! کہ میں تمہارا ساتھ نہیں دے

سکا۔ مجھے امید ہے کہ تم میری اس بدتمیزی کو معاف کر دو گی۔"

"ضرور مائنڈ جی!" اس نے ہاتھ فضا میں لہرا کر اپنے مخصوص بے پروایانہ انداز میں کہا اور میں سر جھکا کر ڈرائنگ روم سے باہر نکلتا چلا گیا۔ حلق سے تیزی کے ساتھ معدے میں اترنے والی تلخی کے باعث مجھے اپنی آنکھوں میں نمناک سی سوزش محسوس ہونے لگی تھی۔

باہر سلمیٰ کے گھریلو ملازمین برآمدے سے ذرا دور ٹولی بنائے نیچی آواز لیکن پرجوش انداز میں شاید جہانگیر کی اچانک گمشدگی پر قیاس آرائیوں میں مصروف تھے۔ میری جھلک دیکھتے ہی وہ تیزی کے ساتھ تتر بتر ہوئے تھے لیکن میں نے ڈرائیور کو آواز دے کر اپنی طرف بلا لیا۔

وہ اپنے مالک کی گمشدگی پر خاصا اُداس نظر آنے کی کوشش کر رہا تھا۔ میں نے اسے ڈیفنس کی تمام قابل ذکر گلیوں، شہر کے مرکزی کاروباری علاقوں، طارق روڈ اور بہادر آباد میں جہانگیر کی کار کی تلاش کی ہدایت کر کے اپنی سرخ کار کی ڈرائیونگ سیٹ سنبھال لی اور وہاں سے روانہ ہو گیا۔

اس وقت میں خود کو بالکل تنہا محسوس کر رہا تھا۔ جہانگیر لاپتا تھا اور سلطان شاہ جانز فارماسیوٹیکل میں بہروپ بدلے اپنی نوکری بھگتا رہا تھا جہاں دواسازی کی آڑ میں ہیروئن کے کیپسول بھرے جاتے تھے۔

اس وقت شام کے چار بجے تھے اس لیے سڑکوں پر بھیڑ بھاڑ نہیں تھی۔ میں پرسکون انداز میں ڈرائیونگ کرتے ہوئے اچانک ہی میرے ذہن میں ایک نئے شبہے نے سر ابھارا۔

پچھلی صبح میں نے دلدار آغا کو فون کر کے اسے لنگڑے گھوڑے کے خطاب سے نوازا تھا اور ساتھ ہی اس کے ہاتھوں مرنے والی سیما کا عاشق بن کر اس کے بدترین انجام کے بارے میں دھمکیاں دی تھیں جن کے بعد وہ اپنے گھر سے غائب ہو گیا تھا اور اسی شام سے جہانگیر بھی غائب تھا۔

یہ ایک بہت قوی امکان تھا۔ اپنے ارد گرد موت کے بھیانک سائے منڈلاتے ہوئے دیکھ کر دلدار آغا یا ڈی ڈی اپنے بچاؤ کے لیے موہوم ترین امکانات پر بھی کام شروع کر سکتا تھا۔ ان ہی میں یہ امکان بھی اس کے ذہن میں آ سکتا تھا کہ کہیں شی کا باغی ڈپٹی خفیہ طور پر شہر میں واپس نہ آ گیا ہو۔

اس کے دو آدمیوں نے شہر کے ایک بڑے ہوٹل میں عزرائیل کو مجھ سے ملتے ہوئے دیکھا تھا لیکن خوش قسمتی سے وہ دونوں ہی مجھے نہیں پہچانتے تھے۔ ان کے سوا شی کے مرکزی دفتر میں کام کرنے والا صرف ایک شخص باقی رہ گیا تھا جب کہ اسیر [illegible] سلطان شاہ کے ہاتھوں جہنم کا ایندھن بن چکا تھا۔ دوسری طرف ڈی ڈی سے آسیہ کے اصرار پر ملاقات کے بعد میں نے عزرائیل سے سرے سے کوئی بات نہیں کی تھی کہ کسی لیکیج کے ذریعے سے اسے میرے بارے میں کوئی سراغ مل سکتا تھا۔

وہ کراچی بلکہ پاکستان میں شی کی سیکنڈ ہوتی ہی تنظیم کا سربراہ تھا اور اسے وراثت میں ملنے والے مواد سے یہ معلوم ہونے کا سو فیصد امکان تھا کہ بہت سے دوسرے سابق کارندوں کے ساتھ جہانگیر بھی ایک زمانے میں سرگرمی سے شی کے لیے کام کرتا رہا تھا۔ اسی طرح یہ بات بھی لازمی طور پر ریکارڈ پر ہوتی کہ میری اور جہانگیر کی اٹوٹ دوستی تھی اس لیے وہ جہانگیر پر ہاتھ ڈال کر تشدد کے ذریعے اس سے یہ معلوم کرنے کی کوشش کر سکتا تھا کہ ان دنوں میں کہاں تھا اور میری کیا مصروفیات تھیں۔

میں نے اس نظریے پر جتنا غور کیا وہ اسی قدر مضبوط ہوتا چلا گیا اور مجھے شدت سے سلطان شاہ کی ضرورت محسوس ہونے لگی کیوں کہ میں اپنے تمام ہتھیار جہانگیر کو سونپ چکا تھا اور اس ہنگامی صورت حال میں سلطان شاہ ہی کہیں سے ہر قسم کا اسلحہ فراہم کر سکتا تھا۔

میں نے گاڑی کا رخ کورنگی انڈسٹریل ایریا کی طرف جانے والے راستوں پر موڑ دیا۔ میرا خیال تھا کہ ڈی ڈی کے دواساز کارخانے سے قریب ترین بس اسٹاپ پر پانچ بجے کے قریب سلطان شاہ آسانی کے ساتھ مجھے مل سکتا تھا۔ اسے ساتھ لے کر میں فوری طور پر اپنی مہم کا آغاز کر سکتا تھا۔

میں جہانگیر کے ساتھ نیشنل ریفائنری کے نواح میں واقع اس کی گارمنٹ فیکٹری کی تو سیر کر چکا تھا لیکن دلدار آغا کے دواساز کارخانے کے لیے مجھے سلطان شاہ کے بتائے ہوئے راستے پر انحصار کرنا پڑا اور جب جانز فارماسیوٹیکل کا بورڈ نظر آیا تو مجھے اندازہ ہوا کہ دونوں کارخانوں کے درمیان بمشکل دو ڈھائی میل کا فاصلہ تھا۔ اس فاصلے کے ایک سرے پر میرا جگری دوست تھا اور دوسرے سرے پر بدترین دشمن۔

اس وقت پونے پانچ بجے تھے اس لیے میں تیز رفتاری کے ساتھ سیدھا کارخانے کی طرف روانہ ہو گیا۔ پانچ ایکڑ کے وسیع رقبے میں ایک سرے پر بنی ہوئی عمارت کے قریب ہی سے احاطے کے پھاٹک پر ہارن بجایا تو فوراً ہی ذیلی کھڑکی سے دراز قامت چوکیدار رستم خان نمودار ہوا جس کے شانے پر جدید رائفل کے ساتھ ہی کارتوسوں کی پیٹی بھی جھول رہی تھی۔

میرا خیال تھا کہ مجھے اپنا تعارف کروانا ہو گا لیکن شاید وہ اُن پیدائشی چوکیداروں میں سے تھا جو کسی چہرے کو ایک بار دیکھ لیں تو زندگی بھر اسے نہیں بھولتے۔ اس نے میری جھلک

پٹھان نے مجھے فوجی انداز میں سلام کیا تھا اور پھاٹک کھولنے کے لیے چوکی سے ذیلی کھڑکی کی طرف واپس مڑا تھا کہ میں نے اسے بلا لیا۔

"صاحب آیا یا نہیں آیا؟" اس کے قریب آنے پر میں نے سوال کیا۔

"نہیں آیا صاب!" وہ مغموم انداز میں سر ہلاتے ہوئے بولا "پتا نہیں وہ کدھر چلا گیا ہے؟"

"کل شام وہ فیکٹری سے اکیلا گیا تھا؟" میں نے ازراہ احتیاط یہ سوال کیا۔ اس وقت اچانک ہی مجھے جہانگیر کی سیکرٹری جولیا یاد آگئی جسے ساتھ لے کر وہ کپڑا خریدنے کے بہانے کئی دن فیصل آباد میں گزار گیا تھا۔ مجھے پہلی بار شبہ ہوا تھا کہ کہیں جہانگیر اسی کے ساتھ کسی ہوٹل کے کمرے میں محصور نہ ہو گیا ہو۔

"صاب جولیا بی بی کو ساتھ لے جاتا ہے۔" اس کا جواب سن کر میرے دل کی دھڑکنیں بے اختیار تیز ہو گئی تھیں لیکن اس کے اگلے لفظوں سے سارا جوش صابن کے جھاگ کی طرح بیٹھ گیا۔ وہ کہہ رہا تھا۔ "کل جولیا بی بی چھٹی پر تھا۔ آج وہ دفتر آیا ہے۔ وہ بھی صاب کے لیے پریشان ہے۔ ٹھیکے والا ورکر لوگ بھی آج مشینوں پر نہیں گیا۔ سب لوگ صاب سے بہت محبت کرتا ہے۔"

"صاحب جلدی واپس آجائے گا۔" میں نے پُرخیال لہجے میں کہا۔ اس کے سعادت مندانہ رویے سے مجھے خیال ہوا تھا کہ میں اس سے رائفل لے کر فوری طور پر خود کو مسلح کر سکتا تھا۔ فیکٹریوں کی دربانی وغیرہ کے لیے رائفل ویسے بھی محض نمائشی ہتھیار کے طور پر استعمال کرنے کا رواج پڑ گیا تھا ورنہ اس کی حقیقی ضرورت برسوں میں شاید ہی کبھی پیش آئی ہو۔

"تمہارے صاحب کی تلاش میں کسی سے جھگڑا بھی ہو سکتا ہے اور میں غیر مسلح ہوں۔" چند ثانیوں تک سوچنے کے بعد میں نے رشم خان سے کہا۔ "تم اپنی رائفل اور کارتوسوں کی پیٹی مجھے دے دو تو یہ مسئلہ حل ہو سکتا ہے۔"

میری بات سنتے ہی رشم خان کا چہرہ اتر گیا جیسے میں نے اسے کوئی کڑی سزا سنا دی ہو۔ وہ مجروح لہجے میں بولا تھا "تم جانتا ہے کہ ہم صاب کا بہت پرانا گھر کا دوست ہے۔ ضرورت ہو تو ہم اپنا جان تمہارے حوالے میں قربان کرے گا لیکن رائفل... یہ ہمارا زیور ہے۔ یہ کسی کو نہیں دے سکتا۔ صاب واپس آ گیا تو اس کے بعد یہ ہم سے جدا ہو گا۔"

ہتھیار کے بارے میں اس کا نظریہ بہت مضبوط اور غیر متزلزل تھا۔ اس کے انکار سے مجھے ذہنی جھٹکا تو لگا لیکن اس بات کی خوشی بھی ہوئی کہ بے اعتباری اور بدکرداری کے اس دور میں کچھ ایسے لوگ بھی پائے جاتے تھے جو اپنی صدیوں پرانی روایات پر سختی سے عمل پیرا تھے اور اس کے اظہار میں کوئی عیب نہیں سمجھتے تھے۔

"ٹھیک ہے رشم خان! تم ڈیوٹی دو۔ میں جا رہا ہوں۔" میں نے گاڑی ریورس گیئر میں ڈالتے ہوئے کہا۔ اس نے مجھے کسی قسم کی تواضع کے لیے روکنا چاہا لیکن میں وقت ضائع کیے بغیر وہاں سے جانثار ماسیو ٹیکسٹائل کی طرف روانہ ہو گیا۔ مجھے اندازہ تھا کہ اگر میں فیکٹری سے چھٹی کے وقت سلطان شاہ کو پکڑنے میں ناکام رہا تو پھر رات گئے تک اسے کہیں بھی تلاش نہیں کر سکوں گا۔ وہ مزدور تنظیموں کے اس گنجان شہر میں ہر قسم کی فکر سے آزاد ایک لاابالی نوجوان تھا۔ ضروری نہیں تھا کہ چھٹی ہونے کے بعد وہ سیدھا اپنے گھر ہی جاتا۔ وہ راستے میں کہیں بھی رک سکتا تھا۔

جانثار ماسیو ٹیکسٹائل فیکٹری ایک اندرونی گلی میں دو بڑے کارخانوں کے درمیان واقع تھی اور وہاں سے نکلنے والے مزدوروں کے لیے کئی راستے موجود تھے مگر بس اسٹاپ کی طرف آنے والا ایک ہی راستہ تھا۔ میں اسی کے اختتام پر مین روڈ کے کنارے اس طرح رک گیا کہ فیکٹری سے آنے والا کوئی بھی شخص میری نظروں میں آئے بغیر کسی بس یا ویگن میں سوار نہیں ہو سکتا تھا۔ وقت گزاری کے لیے میں نے سگریٹ سلگا لی تھی اور گاڑی کا انجن بند کر دیا تھا۔

پانچ بجتے ہی قرب و جوار کی کئی فیکٹریوں سے چھٹی کا گھنٹا بجائے جانے کی آوازیں ابھریں۔ ایک دو بڑے کارخانوں نے سائرن بجائے تھے اور چند ہی ثانیوں بعد گلیوں سے مزدوروں اور فیکٹریوں میں کام کرنے والوں کی بھیڑ برآمد ہونے لگی۔ ویران راستوں پر کاروں، اسکوٹروں اور پیدل چلنے والوں کا ہجوم دیکھتے ہی دیکھتے چھا گیا تھا۔ ایسے میں ہر فرد پر نگاہ رکھنا میرے اندازے سے کہیں زیادہ دشوار ثابت ہو رہا تھا۔

بعض کسی فیکٹری میں کام کرنے والی لڑکیوں سے بھری ہوئی بسیں خواتین اور مرد کارکنوں کے درمیان سے کسی طوفان کی تیزی کے بغیر نکلتی چلی گئیں تو اس دلچسپ پہلو پر مجھے خاصی حیرت ہوئی۔ ہمارے مخصوص معاشرے میں نوجوان لڑکیوں اور عورتوں کو دیکھ کر غیر تعلیم یافتہ بلکہ اب تو تعلیم یافتہ لوگوں میں بھی ہیجان اور شہوت پسندی کے رجحانات کا پیدا ہونا مرد کا معمول بن گیا ہے۔ بعض بڑے شہروں میں عموماً تیزی سے دست درازی کے واقعات آئے دن سننے میں آتے ہیں۔ اگر لوگ بہت زیادہ تہذیب کا مظاہرہ کریں تو پھر بھی سیٹیاں اور آوازے ضرور سنائی دیتے ہیں لیکن صنعتی علاقے کے ان کارکنوں میں مجھے ایسا کوئی

مظاہرہ نظر نہیں آیا شاید اس کا سبب وہ طبقاتی ہمدردی تھی جو مزدوروں کے دل میں اپنے ساتھیوں کے لیے پائی جاتی ہے
آگ لوہے زہر یلے کیمیاوی مادوں اور دوسرے بہت سے مضر صحت صنعتی خام مال سے لڑ کر اپنے ماتھے سے چوٹی تک پسینہ بہا کر روزی کمانے والے مزدوروں کو اندازہ تھا کہ ان کے ساتھ جو لڑکیاں یا عورتیں کارخانوں میں کام کرتی ہیں وہ کسی ناگزیر مجبوری کے تحت اپنے گھروں سے نکلتی ہیں۔ کسی کے سر پر بیوہ ماں اور چھوٹے بہن بھائیوں کا بوجھ ہوتا ہے تو کوئی اپنے بیمار شوہر اور ننھے بچوں کی پرورش کے لیے ان کارخانوں کا ایندھن بننے کا فیصلہ کرتی ہے۔ ان میں سے کوئی عورت یا لڑکی سیما، ویرا یا میرا بائی نہیں ہوتی جو دل بہلانے اور اپنے مراسم بڑھانے کے لیے ان مزدوروں کی بھیڑ میں گھسے رہنا پسند کرتی ہو۔ ان تمام نہاد جاہلوں کو احترام باہمی کے اسی جذبے نے فرزانہ بنا دیا تھا اور وہ جنس کے کسی اشتعال آمیز امتیاز کے بغیر صرف صنعتی مزدور بن کر رہ گئے تھے۔ اپنی روزی روزانہ کمانے والوں میں نہ کوئی مرد تھا، نہ عورت، نہ سندھی تھا، نہ مہاجر، نہ پٹھان تھا نہ بلوچ۔ وہ ایک اکائی کی طرح اپنے خون پسینے سے اس شہر اور ملک کو زندہ رکھنے کے لیے اس کی معاشی رگوں کے لیے ہر لمحہ تازہ لہو فراہم کر رہے تھے جس کے بغیر نہ کوئی ملک قائم رہ سکتا ہے اور نہ حکومت پنپ سکتی ہے۔

شاید میرے خیالات کی یہ رو اور دور نکل جاتی لیکن اسی لمحے مجھے سلطان شاہ نظر آ گیا۔ وہ چھٹی ہونے کی خوشی سے سرشار، کم سن کاریگروں کی ایک ٹولی کے پیچھے سر جھکائے چلا آ رہا تھا۔

اسے کار میں بیٹھے رہ کر براہِ راست اپنی طرف بلانا اس کے لیے خطرناک ہو سکتا تھا۔ عین ممکن تھا کہ اس کے آگے یا پیچھے آنے والا اسی فیکٹری کا کوئی ساتھی اسے میری کار کی طرف آتا ہوا دیکھ لیتا اور اگلی صبح وہ خبر جانے خدا معلوم کس شکل میں بھی گردش کرنے لگتی اس لیے میں نے جلدی سے کار سے اتر کر دروازہ لاک کیا اور چند ثانیوں تک ادھر ادھر دیکھ کر یقین کر لینے کے بعد کہ کوئی میری طرف متوجہ نہیں تھا، بے سروائی انداز میں اپنا راستہ بناتا ہوا سلطان شاہ کی طرف بڑھ گیا۔

وہ سر جھکائے نہ جانے کس دھن میں چلا آ رہا تھا کہ میری زبان سے اپنا نام سن کر بری طرح چونک پڑا۔

"تم یہاں!" مجھے دیکھتے ہی حیرت سے اس کا منہ کھل گیا۔ "خیریت تو ہے تا؟"

"چلتے رہو!" میں نے اس کے شانے پر ہاتھ رکھتے ہوئے سرگوشی کے لہجے میں کہا۔ "وہ سامنے میری سبز رنگ کار کھڑی ہے۔

ہوئی ہے۔ تم بس اسٹاپ پر کھڑے رہنے کے بجائے پیدل آگے بڑھتے جاؤ۔ میں وہیں سے تم کو اٹھا لوں گا۔"

"ٹھیک ہے۔" وہ دھیمی آواز میں بولا۔ میری اچانک آمد نے اسے پریشان کر دیا تھا۔

میں مزید چند قدم اس کے ساتھ چلنے کے بعد دانستہ اس سے پیچھے رہ گیا اور پھر کچھ فاصلے سے گزر کر غیر محسوس انداز میں اپنی کار کی طرف بڑھ گیا۔ مجھے یقین تھا کہ اس دوران میں کسی نے بھی خاص طور پر ہمیں نوٹ نہیں کیا تھا۔

تھوڑی دیر بعد میں کچھ آگے سے سلطان شاہ کو اپنی گاڑی میں لے چکا تھا۔

"تم نے یہاں آ کر بہت بڑا خطرہ مول لیا ہے۔ آخر ایسی کیا ضرورت پیش آ گئی تھی؟" اس نے کار کے دوبارہ حرکت میں آتے ہی ایک گہرا سانس لے کر مجھ سے چھپتے ہوئے لہجے میں سوال کیا تھا۔

"کل شام فیکٹری سے روانہ ہونے کے بعد سے جہانگیر لاپتا ہے۔" میں نے اس کو آگاہ کیا۔ "وہ نہ میرے پاس آیا اور نہ ہی اب تک اپنے گھر پہنچا ہے۔ سمجھ میں نہیں آ رہا ہے کہاں تلاش کیا جائے۔ مجھے تو وہ کرڈی ڈی پر شبہ ہو رہا ہے۔"

میری بات سن کر وہ چونکا تھا۔ "ڈی ڈی پر کیوں شبہ ہوا تم کو؟" اس نے پوچھا۔

میں نے مختصر الفاظ میں اسے اپنے شبہے کی وجوہ سے آگاہ کر دیا جو وزن رکھتی تھیں۔

"تمہارا شبہ درست ہو سکتا ہے شاید کسی قیافہ شناس کی روح حلول کر گئی ہے۔ جہانگیر کے غائب ہونے کی خبر سنتے ہی میرا خیال بھی ڈی ڈی کی طرف گیا تھا۔ کل صبح کی تمہاری کال نے غالباً اسے خوف زدہ کر دیا ہے۔ وہ نہ کل فیکٹری آیا تھا نہ آج نظر آیا۔ ہو سکتا ہے کہ گھبراہٹ میں اسی نے جہانگیر کو اٹھوا لیا ہو۔"

"اس کا مطلب یہ ہوا کہ جہانگیر کے ساتھ وہ بھی لاپتا ہو گیا ہے۔" میں نے فکر مندانہ لہجے میں کہا۔

"وہ کہاں لاپتا ہوگا؟ گھر پر عیش کر رہا ہوگا جا کر دیکھ لو۔ وہاں مل جائے گا۔"

"یہ کام میں اکیلا بھی کر سکتا تھا اس کے لیے تمہاری ضرورت نہیں تھی۔" میں نے ناخوشگوار لہجے میں کہا۔ "وہ گھر سے بھی غائب ہے میری اس سے بات ہو چکی ہے اب اسے بھی دلدار خان کی بدمعاشیوں پر یقین آ گیا ہے اور وہ دلدار کے مقابلے میں پوری طرح میرا ساتھ دینے کے لیے تیار ہے۔ ہمیں ڈی ڈی کو ڈھونڈنے اور پیش کرنے کی کوشش کرنا ہوگی۔"

"اس سلسلے میں شاہ باغ ہی سے کوششوں کی ابتدا کرنی چاہیے۔ وہ جگہ کسی بھی قیدی کو بدترین تشدد کا نشانہ

بال میں اسے بتاتے ہوئے اس سے جھوٹ بولا تھا کہ شاہ باغ ہماری پرانی خاندانی جاگیر تھی اور وہیں سے مجھے اس پیرش کا سربراہ ڈی ڈی ہونے کا شبہ ہوا تھا۔

وہ وسیع و عریض رقبے پر پھیلا ہوا ایک گھنا باغ تھا جہاں رات کے اندھیرے میں پوری فوج کی فوج چھپ سکتی تھی۔ عام حالات میں شاید اپنی کار باغ کے دروازے پر ہی لے جا کر روکتا لیکن ڈی ڈی کی وہاں موجودگی کی صورت میں ہماری حفاظتی انتظامات کے خطرے کے پیش نظر میں نے کار دوسری جھاڑیوں کی اوٹ میں روک کر لاک کر دی تھی اور ہم دونوں سڑک چھوڑ کر رات کے اندھیرے میں پیدل ہی شاہ باغ کی طرف چل پڑے تھے۔

کار کو چھوڑتے ہوئے میں نے یہ احتیاط مدنظر رکھی تھی کہ شاہ باغ آنے یا وہاں سے روانہ ہونے والی کسی گاڑی کے ہیڈ لیمپس کی روشنی میری کار پر نہ پڑ سکے۔ میری جیب میں اعشاریہ تین آٹھ کے بھرے ہوئے پستول کے علاوہ اس کے چند فاضل میگزین موجود تھے جبکہ سلطان شاہ کی پشت پر لٹکے ہوئے کینوس بیگ میں کئی اقسام کا اسلحہ موجود تھا جس کے سہارے ہم وہاں خاصی تباہی پھیلا سکتے تھے۔

سلطان شاہ کے پاس موجود تھیلے میں اسلحے کے علاوہ ہنگامی ضرورت کی دوسری اشیا بھی رکھ لی گئی تھیں تاکہ اس دوران میں ہمیں کسی بڑی پریشانی کا سامنا نہ کرنا پڑے۔ شہر سے شاہ باغ کے لیے روانہ ہونے سے پہلے میں نے جہانگیر کے گھر فون کیا تو ریٹا سے میری بات ہوئی تھی۔ اس سے پتا چل گیا تھا کہ سلنی کا ڈرائیور سارے شہر کی خاک چھاننے کے بعد ناکام و نامراد واپس لوٹ آیا تھا۔ جہانگیر کے سلسلے میں کوئی فون بھی نہیں آیا تھا۔ اس صورت حال کی وجہ سے سلنی پر رہ رہ کر غشی کے دورے پڑ رہے تھے اور ریٹا مسلسل اس کے پاس موجود تھی۔ اس نے میری کارکردگی کے بارے میں جاننا چاہا تھا لیکن میں نے خوب صورتی کے ساتھ اس کے سوال کو ٹال دیا تھا کیونکہ اس مرحلے پر میں خود اندھیرے میں تھا۔

ہم دونوں اندھیرے میں جھاڑیوں کی آڑ لیتے ہوئے شاہ باغ کے پھاٹک کی طرف بڑھتے رہے۔ مسلسل اندھیرے میں رہنے کی وجہ سے ہم دونوں کی بصارت خاصی حد تک کام کر رہی تھی اور مجھے یقین تھا کہ ہمیں تھیلے میں موجود عام ٹارچ سے کام لینے کی ضرورت پیش نہیں آئے گی۔

آخر کار ہمیں کچھ فاصلے سے لوگوں کے بولنے کی آوازیں آنے لگیں۔ وہ تعداد میں کئی معلوم ہوتے تھے اور [illegible] کے مطابق شاہ باغ کے پھاٹک پر موجود تھے۔ ہم دونوں مزید محتاط ہو گئے لیکن ہماری پیش قدمی جاری رہی۔

"معلوم ہوتا ہے کہ ہم نے ادھر آ کر بالکل درست فیصلہ کیا ہے۔" سلطان شاہ نے سرگوشیانہ لہجے میں کہا۔ "اس روز گیٹ پر چوکیدار اکیلا تھا۔ آج کئی آدمی معلوم ہوتے ہیں۔"

"بے فکر رہو۔" میں نے آہستگی سے کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ اندھیرا پھیل جانے کی وجہ سے اندر کام کرنے والے مالی وغیرہ بھی گیٹ پر آ گئے ہوں۔ ادھر کا جائزہ لے کر ہمیں دائیں طرف سے بڑھنا ہوگا تاکہ کہیں سے باڑ عبور کر کے اندر کاٹیج کے نزدیک پہنچ سکیں۔ جب تک میں پہل نہ کروں تم گولی نہیں چلاؤ گے۔"

رفتہ رفتہ صورت حال زیادہ واضح ہوتی چلی گئی۔ اس وقت شاہ باغ کے اندر جنریٹر چل رہا تھا جس کے انجن کا دھیما شور تسلسل کے ساتھ فضا میں گونج رہا تھا۔ کاٹیج کی روشن کھڑکیوں کا کچھ حصہ بھی نظر آنے لگا تھا جس کا مطلب تھا کہ اندر جنگل میں منگل ہو رہا ہے۔ اگر اس رات کاٹیج آباد تھا تو اندر مسلح افراد کی تعداد بھی قابل ذکر ہو سکتی تھی۔

میں نے خود جھاڑیوں کی اوٹ میں رہتے ہوئے زمین سے ایک پتھر بائیں طرف دور اچھال دیا۔ چند ثانیوں بعد وہ پتھر گھنے درختوں کے پتوں سے الجھتا ہوا شور کے ساتھ گرا تو فضا درختوں پر بسیرا کرنے والے پرندوں کے خوف زدہ شور سے گونج اٹھی اور اس کے ساتھ گیٹ کی سمت سے آنے والی آوازیں یکلخت معدوم ہو گئیں۔ ہم دونوں کچھ دیر جھاڑیوں میں دبکے مزید کسی رد عمل کا انتظار کرتے رہے لیکن کچھ بھی نہیں ہوا۔ چوکیداروں میں سے کسی نے بھی خلاف توقع کسی کو نہیں للکارا تھا بلکہ مکمل خاموشی اختیار کر کے شاید مختلف سمتوں میں پھیل گئے تھے۔

شور سے مضطرب ہونے والے پرندے بتدریج اپنے آشیانوں میں دبکنے لگے کیونکہ ان کا شور جلد ہی دم توڑ گیا اور اس بے کراں سناٹے میں جھینگروں یا اکا دکا مینڈکوں کی آوازیں باقی رہ گئیں۔ ہم دونوں کئی منٹ تک دم سادھے اسی مقام پر جھاڑیوں کی اوٹ میں بیٹھے رہے لیکن انھیں کے مخصوص شور میں جھینگروں کے شور یا مینڈکوں کی ٹرٹراہٹ کے علاوہ کوئی نئی آواز نہیں سنائی دی۔ میں نے اس بے مقصد نشست کو ترک کرنے کا ارادہ ہی کیا تھا کہ کچھ فاصلے سے ایک طاقت ور اور مانوس کھٹکا سنائی دیا اور زمین سے چند فٹ کی بلندی پر ایک شعلہ شاہ باغ کی باڑ کی طرف سے نمودار ہو کر دور تک تیرتا چلا گیا۔ شاید اندر سے کسی محافظ نے شبہے کی بنیاد پر بے آواز رائفل سے فائر کیا تھا۔

صورت حال یک بیک سنگین ہو گئی تھی۔ بے آواز رائفل اور چیتے کی طرح چالاک محافظوں کی موجودگی کسی بھی لمحے ہمارے حق میں مہلک ثابت ہو سکتی تھی۔ میں اٹھتے اٹھتے پھر وہیں بیٹھا رہ گیا۔

جب اسی پوزیشن میں تقریباً پانچ منٹ گزر گئے جو اس وقت صدیوں پر محیط معلوم ہو رہے تھے گشت پر نکلے ہوئے باغ کے محافظوں کے قدموں کی آواز تک دوبارہ نہیں سنائی دی تھی اس لیے میں نے سلطان شاہ کا ہاتھ دبا کر اسے تقلید کا اشارہ کیا اور کسی چوپائے کی طرح ہتھیلیوں اور گھٹنوں کے بل داہنی طرف بڑھنا شروع کر دیا۔ مجھے ڈر تھا کہ قدموں پر کھڑا ہونے کی صورت میں کہیں ہمارا ہیولا نہ دیکھ لیا جائے۔

غنیمت یہ تھا کہ وہ باغات کے زرعی علاقے کی نرم اور بھربھری زمین تھی ورنہ چوپایوں کی طرح چلنے کی اس کوشش میں ہم بُری طرح لہولہان ہو جاتے۔ شاہ باغ کے احاطے کی باڑھ سے مناسب فاصلہ برقرار رکھتے ہوئے جب ہم اس کے داہنے پہلو پر واقع خودرو پودوں اور جھاڑیوں سے گھرے ہوئے میدان میں کافی دور نکل آئے تو ہم ایک آدم قد جھاڑی کی اوٹ میں اپنے قدموں پر کھڑے ہو گئے۔ میرا اندازہ تھا کہ اس وقت ہم کاٹیج کی پشت کی بالکل سیدھ میں موجود تھے لیکن گھنے درختوں کی وجہ سے کاٹیج کے روشن حصے ہماری نگاہوں سے اوجھل تھے۔

اپنے چہروں پر نقابیں چڑھا کر ہم نے بھرے ہوئے پستول ہاتھوں میں سنبھالے اور زمین پر گرے ہوئے خشک پتوں سے بچ کر پنجوں کے بل چلتے ہوئے شاہ باغ کی باڑھ کی طرف بڑھنے لگے۔

اس طرف کوئی محافظ نہیں تھا۔ ہم کسی مزاحمت کے بغیر باڑھ میں جگہ پیدا کر کے اندر داخل ہو گئے۔ چند ثانیوں بعد کاٹیج کی ایک روشن کھڑکی نظر آئی تو ہم اپنی سمت درست کر کے اسی طرف ہو لیے۔ شاید کاٹیج کے تمام کمرے زیر استعمال نہیں تھے اور یہ ایک اچھی بات تھی۔

آخر کار روشن کھڑکی سے آنے والے انعکاس میں ہمیں وہ محافظ نظر آ ہی گیا جو کاٹیج سے خاصے فاصلے پر اس سمت کی نگرانی پر مامور تھا۔ وہ ہماری طرف پشت کیے پیال نما ایک اونچے ڈھیر پر بیٹھا ہوا تھا۔ اس کی پوزیشن سے معلوم ہو رہا تھا کہ اس طرف وہ اکیلا ہی تھا۔ ان لوگوں کے وہم و گمان میں بھی نہیں رہا ہو گا کہ کوئی شخص بغلی باڑھ کو عبور کر کے کاٹیج تک پہنچنے کی کوشش کر سکتا ہے اسی لیے اس طرف زیادہ توجہ دینے کی ضرورت نہیں سمجھی گئی ہو گی۔

سلطان شاہ کو وہیں چھوڑ کر میں ایک مرتبہ پھر چوپائے کے انداز میں چلتا ہوا محافظ کی طرف بڑھ گیا۔ جانے کے لیے کتنی موٹی لمبی لمبی گھاس تک۔ تو میرا دل کنپٹیوں میں دھڑک رہا تھا۔ اس وقت اپنا کی ذرا سی غلطی یا کوتاہی اور لغزش میرے اور دہانے کھول سکتی تھی۔

اس مقام پر محافظ سے بازپرس خطرناک ہو سکتی تھی۔ اسے ہلاک کرنا سب سے آسان کام تھا لیکن میں اسے زندہ پکڑ کر اس سے اندر کے حالات کے بارے میں بازپرس کرنا چاہ رہا تھا اسی لیے میں نے اسے ہوشیار ہونے کا موقع دیے بغیر پشت سے اس کی داہنی کنپٹی پر اپنے پستول کے آہنی دستے سے ضرب لگائی اور وہ ہلکی سی آواز نکال کر ڈھیر سے میرے بازوؤں میں ڈھیر ہو گیا کیوں کہ ضرب لگاتے ہی میں نے اپنا بایاں ہاتھ مضبوطی سے اس کے دہانے پر جما دیا تھا۔ اس کے آگے ہی کلاشنکوف رائفل رکھی ہوئی تھی جس میں لمبا میگزین چڑھا ہوا تھا۔ میں نے کلاشنکوف اپنے شانے سے لٹکائی اور بے ہوش قیدی کو کندھے پر لاد کر تیزی سے پیچھے مڑ کر واپس چل دیا۔ وہ متوسط قد اور جسامت کا مالک تھا اس لیے مجھے اس کو لاد کر چلنے میں زیادہ دقت پیش نہیں آئی۔ راستے میں سلطان شاہ میرے ساتھ ہو لیا اور ہم قیدی سمیت ایک مرتبہ پھر باڑھ سے باہر نکل آئے۔ اس سے پوچھ گچھ کے لیے اندر رکے رہنا ہمارے لیے خطرناک ہو سکتا تھا۔

اس کے منہ میں اسی کی قمیص سے ٹکڑے پھاڑ کر ٹھونسنے کے بعد اسے ہوش میں لانے کی کوششیں جلد ہی بارآور ثابت ہوئیں اور میں نے اپنا رول ادا کرنا شروع کر دیا۔ ابتدا میں اس نے سخت جیالے پن کا مظاہرہ کرنے کی کوشش کی تھی لیکن چند شدید ضربات کے بعد اس نے سر ہلاتے ہوئے ہتھیار ڈال دیے۔ اسے امید دلائی گئی تھی کہ اس نے ہمارے سوالات کے درست جواب دیے تو وہ زندہ رہ سکے گا ورنہ اس کا بھیجا اڑا دیا جائے گا۔

ہم دونوں ہی اس کی طرف سے پوری طرح ہوشیار تھے لیکن منہ سے کپڑا نکالے جانے کے بعد بھی اس نے کوئی شرارت کرنے کی کوشش نہیں کی البتہ وہ اپنے آقاؤں سے بُری طرح خوف زدہ تھا۔ اسے یقین تھا کہ اس کے کیے ہوئے انکشافات کے ذریعے اگر اس کے آقاؤں کو کوئی نقصان پہنچا تو وہ بعد میں اسے زندہ نہیں چھوڑیں گے لیکن میں نے اسے دلاسا دیا کہ ہمارے کافی آدمی باغ کے گرد موجود تھے اور اگر ایک بار جھگڑا شروع ہو جاتا تو کسی کو پتا ہی نہیں چل سکتا تھا کہ حملہ ہونے سے پہلے اجنبیوں سے کس نے اعترا

معلومات حاصل کرسکتے ہی بے رحمی کے ساتھ اسے ٹھکانے لگا سکتا تھا۔

اس راہداری میں مزید آگے بڑھنا خطرناک ہوسکتا تھا اس لیے میں وہیں سے اُلٹے قدموں واپس ہولیا تھوڑی سی کوشش کے بعد میں کچن کے ذریعے ایک ایسی پوزیشن پر پہنچنے میں کامیاب ہوگیا جہاں میں اندھیرے میں محفوظ رہتے ہوئے ایک بند کھڑکی کے ذریعے کمرے کا منظر دیکھ سکتا تھا۔

فرش قالین سے آراستہ اس کمرے میں ایک چالیس پچاس سالہ تنومند شخص چھت سے لٹکتے ہوئے بند پنکھے میں رسّی کا پھندا ڈال کر اس کی مضبوطی آزما رہا تھا اور قالین پر جہانگیر بُری حالت میں بے سُدھ پڑا ہوا تھا اس کے دونوں ہاتھ پشت پر بندھے ہوئے تھے۔ اوپری بدن پر نہ قمیص تھی اور نہ بنیان۔ ننگے بدن پر ٹھوکروں اور دوسری ضربات سے پڑے ہوئے نیل اور سوجے زخم نظر آرہے تھے اس کا چہرہ بھی سوجا ہوا تھا اس نے یقیناً مضبوط قوتِ ارادی سے کام لے کر وہ تشدد برداشت کیا ہوگا ورنہ اس حد تک بے دست و پا ہونے کے بعد بڑے سے بڑے دلیروں کا پتا پانی ہوسکتا تھا۔

ڈی ڈی اس کمرے میں کسی ایسی جگہ موجود تھا جہاں وہ میری نظروں سے اوجھل تھا۔ اس کی موجودگی میں کسی تیسرے آدمی کو اندر نہیں بلایا گیا تھا اس لیے یہ قیاس کرنا دشوار نہیں تھا کہ رسّی کا پھندا تیار کرنے والا ہارون تھا۔

اس وقت میرا ذہن بڑی تیزی سے کام کر رہا تھا کیونکہ وہ میری مہم کا ایک نازک موڑ تھا۔ ایک طرف میرا بدترین دشمن، غاصب اور رقیب گرد سیاہ دیوار کی دوسری جانب میری دسترس میں تھا دوسری طرف جہانگیر کی زندگی کا بھی سوال تھا۔ اگر اس وقت کوئی مداخلت نہ ہوتی تو ڈی ڈی اسے خود ہی زندہ چھوڑ دیتا جب کہ میری کسی کارروائی کے نتیجے میں زخمی اور بے ہوش پڑا ہوا جہانگیر کسی بھی ناگہانی خطرے سے اپنا بچاؤ کرنے کے قابل نہیں تھا۔ وہ بڑی آسانی کے ساتھ کسی بھی بھٹکی ہوئی گولی کا نشانہ بن سکتا تھا۔ میں یہ خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں تھا۔

قابلِ غور نکتہ یہ بھی تھا کہ اس وقت سلطان شاہ باہر اور میں کاٹیج کے اندر تھا۔ اگر کوئی معرکہ آرائی شروع ہو بھی جاتی تو ہم دونوں کا یکجا ہونا ناممکنات میں سے تھا میں کسی نہ کسی طرح نکل بھی جاتا تو سلطان شاہ اس تاریک ویرانے میں اپنے خون کے پیاسوں میں گھر کر رہ جاتا۔

ہارون نے پھندے کی مضبوطی کا اندازہ لگا کر رسّی کا ایک سرا جہانگیر کے ٹخنوں پر پہلے سے بندھی ہوئی رسّی میں گرہ دے کر باندھا اور پھر ایک جھٹکے سے رسّی کا دوسرا سرا کھینچتا چلا گیا۔ دیکھتے ہی دیکھتے جہانگیر پنکھے کی موٹر کے سہارے اُلٹا لٹکا دیا گیا۔ اس نئی اذیت نے اس کے شکستہ اعصاب کو اس بُری طرح متاثر کیا کہ اس نے کراہتے ہوئے آنکھیں کھول دیں۔ منہ میں کپڑا ٹھنسا ہوا ہونے کی وجہ سے اس کی کراہیں مضحکہ خیز آوازوں میں تبدیل ہو کر رہ گئی تھیں۔

"اس کے منہ سے کپڑا نکال دو۔ اگر یہ چیخنے کی کوشش کرے تو ٹھوکروں سے اس کی کھوپڑی چورا کر دینا۔" ڈی ڈی کی سرد آواز سنائی دی۔

ہارون نے بڑھ کر بے دردی سے جہانگیر کے دہانے میں ٹھنسا ہوا کپڑا کھینچ لیا۔

"میں بتا چکا ہوں کہ مجھے کچھ نہیں معلوم!" قدرے توقف کے بعد جہانگیر کی درد و اذیت میں ڈوبی ہوئی آواز اُبھری۔ "آخری بار ڈی ڈی۔ اُس نے مجھے یورپ کے کسی شہر سے فون کیا تھا اب وہ پتا نہیں کہاں ہوگا..."

"یہ بکواس میں رات سے سن رہا ہوں۔" ڈی ڈی کی غراہٹ گونجی۔ "کوئی نئی بات بتاؤ ورنہ ہم بوٹی بوٹی کرکے تمہارے جسم کے ٹکڑے اڑا دیں گے اور یہی کمرا تمہارا مدفن بن جائے گا۔"

"پھر تم جو کچھ میری زبان سے سننا چاہتے ہو وہ بتا دو۔ میں وہی دُہرا دوں گا۔" جہانگیر کی بے بسی دیکھ کر میرے وجود میں ایک بار پھر غم و انتقام کے ہولناک شرارے کوندنے لگے تھے۔

"اس کے سر کے نیچے ہیٹر روشن کر دو۔ کھوپڑی پگھل کر ٹپکنے لگی تو شاید اس کا حافظہ بھی کام کرنے لگے۔" ڈی ڈی کی زہر میں ڈوبی ہوئی آواز اُبھری اور ہارون سامنے والے دروازے سے گزر کر دوسرے کمرے میں چلا گیا۔ کاٹیج کی تعمیر پرانے انداز سے کی گئی تھی اس لیے کمرے الگ الگ ہونے کے بجائے دروازوں اور کھڑکیوں کے ذریعے ایک دوسرے سے ملے ہوئے تھے۔

تنہا ہوتے ہی ڈی ڈی ایک گوشے سے جہانگیر کی طرف بڑھتے ہوئے میری نظروں میں آیا تو میرا ہاتھ بے اختیار جیب میں پڑے ہوئے پستول کے دستے پر پہنچ گیا۔ وہ دراز قامت اور صحت مند شخص تھا۔ اس کے بدن پر قیمتی قسم کا سرمئی قمیص شلوار سوٹ نظر آرہا تھا لیکن چہرے پر سیاہ نقاب اس طرح چڑھا ہوا تھا کہ گردن بھی اس میں چھپ کر رہ گئی تھی۔ اس کے پورے بدن میں صرف ہاتھ کھلے ہوئے نظر آرہے تھے جن کی رنگت خاصی سفید تھی

یہ بات یہ تھی کہ اس وقت بھی اس کی چال میں ہلکی سی لڑکھڑاہٹ باقی تھی شاید پنڈلی کے زخم کی ٹیسیں اسے پاؤں پر پورا وزن ڈالنے سے روک رہی تھیں۔

"دل سے یہاں ہو؟" ڈی ڈی قریب پہنچ کر جہانگیر سے بولا تھا "تم نے دیکھ لیا کہ میرے ہاتھ کتنے لمبے ہیں۔ میں جب چاہوں تمہیں شہر کے کسی بھی علاقے سے چوہے کی طرح پلک جھپکتے اٹھوا سکتا ہوں۔ مجھے شبہ ہے کہ ڈی جی کراچی آچکا ہے۔ میں آج تمہیں اس شرط پر رہا کر رہا ہوں کہ ڈی جی تم سے رابطہ قائم کرے تو تم فوراً مجھے بتا دو گے ورنہ تمہیں شہر کے کسی بھی گوشے میں ذبح کر دیا جائے گا۔ میرا خیال ہے کہ وہ ابھی تک تم سے نہیں ملا ہے۔"

"میں تمہیں مطلع کر دوں گا۔" جہانگیر کا درد میں ڈوبا ہوا لہجہ بالکل فطری تھا۔ "لیکن پہلے مجھے اس احمق کا مار دو اور یہ بتاؤ کہ میں تم سے کہاں اور کیسے رابطہ قائم کر سکوں گا؟"

"رابطہ میں خود قائم کروں گا۔" ڈی ڈی کا لہجہ سرد اور سپاٹ تھا۔ "یہاں جو کچھ ہوا یا تم نے دیکھا، اسے تم بھول جاؤ گے۔ تمہاری وجہ سے میرے کسی آدمی پر آنچ بھی آئی تو تم بچ نہیں سکو گے۔"

اسی وقت ہارون بغلی کمرے سے الیکٹرک ہیٹر لیے آگیا لیکن ڈی ڈی نے اسے روک دیا۔ "اسے ٹھکانے سے ہٹا دو۔ میں نے اپنا فیصلہ بدل دیا ہے۔ اسے بے ہوش کر کے اس کی گاڑی میں ڈالو اور شہر میں کہیں بھی چھوڑ دو۔ ایسا نہ ہو کہ زیادہ تاخیر ہونے کی صورت میں اس کے لواحقین پولیس سے رجوع کر بیٹھیں اور اسے بہانہ مل جائے۔"

ہارون نے نہایت سعادت مندانہ انداز میں جہانگیر [illegible] اتار کر اس کی بندشیں کھولنی شروع کر دیں۔ ڈی ڈی ہدایت کر کے دوبارہ میری نظروں سے اوجھل ہو گیا۔ شاید اس کمرے کے کسی اور دروازے سے نکل ہی گیا تھا۔ بہرحال ہارون کے رویے میں اچانک تبدیلی آگئی تھی۔ بندشیں کھل جانے کے بعد جہانگیر اپنی ابتر حالت کی وجہ سے فوراً اپنے قدموں پر کھڑا نہیں ہو سکا تو ہارون نے اس کی کلائیاں تھام کر اسے زبردستی کھڑا کر دیا۔

"میرا خیال ہے کہ تم نے باس کی ہدایت سن لی ہو گی۔" وہ غیر ضروری طور پر دانت پیستے ہوئے بولا تھا۔ "تم نے مجھے اچھی طرح دیکھ لیا ہے لیکن کبھی سامنا ہو جائے تو مجھے پہچاننے کی کوشش نہ کرنا۔ میں باس کی طرح رحم دل نہیں ہوں۔ شکار کو کوئی بھی موقع دیے بغیر ابدی نیند سلا دیتا ہوں۔"

"تم بے فکر رہو۔" جہانگیر گہرے گہرے سانس لیتا ہوا بولا۔ "میری ساری زندگی کے لیے یہی ایک ڈراؤنا تجربہ کافی ہے۔ تم جو چاہو گے، وہی ہو گا۔ تم کہیں ٹکرا گئے تو اجنبی بن کر نکل جاؤں گا۔ اب میری روانگی کا بندوبست کرو۔"

وہ جہانگیر کو لے کر اسی سمت میں غائب ہو گیا جدھر ڈی ڈی گیا تھا۔

جہانگیر کا مسئلہ غیر متوقع خوبی کے ساتھ نمٹتا ہوا نظر آ رہا تھا۔ اس وقت میری مداخلت بنا بنایا کھیل بگاڑ سکتی تھی۔ یہ بات طے تھی کہ ڈی ڈی صرف جہانگیر کی وجہ سے شاہ باغ میں مقیم نہیں تھا بلکہ میری دھمکیوں سے خوف زدہ ہو کر وہاں روپوش ہوا تھا اور جہانگیر کے ساتھ اس کے چلے جانے کا بظاہر کوئی امکان نہیں تھا۔

میں کاٹیج میں داخلے کی راہ تیار کر چکا تھا اس لیے وہاں سے فوری طور پر واپس روانہ ہو گیا۔ باہر کے حالات جوں کے توں تھے۔ اس وقت تک مسلح محافظوں کی گشت کا علم نہیں ہوا تھا مگر سلطان شاہ لکڑیوں کے ڈھیر کے قریب بے چینی سے میرا انتظار کر رہا تھا۔

"جلدی چلے آؤ۔ اب ہم اندر ہی ٹھہر کر مناسب وقت کا انتظار کریں گے۔" میں نے اسے جہانگیر کی رہائی سے مختصراً آگاہ کرتے ہوئے کہا۔ "ہمارے دونوں شکار یہیں موجود ہیں۔"

"ہارون بھی آیا ہوا ہے؟" اس نے حیرت سے سوال کیا۔ "دن میں تو وہ فیکٹری میں تھا۔"

"شاید ڈی ڈی یہاں آرام کر رہا ہے۔ جہانگیر پر تشدد کا سلسلہ ہارون کے آنے پر ہی دوبارہ شروع ہوا ہو گا۔ کل رات سے مسلسل مار پڑ رہی ہوتی تو اب تک وہ بولنے کے قابل بھی نہ رہا ہوتا۔"

ہم دونوں فوراً ہی روانہ ہو گئے۔ کھڑکی جسے میں بند کر آیا تھا میرے ذرا سے اشارے پر دوبارہ اندر کی طرف کھل گئی اور ہم دونوں اپنے اسلحے کے زنبیلی تھیلے سمیت شاہ باغ کے اس کاٹیج میں داخل ہو گئے۔

کھڑکی بند کر کے ہم دونوں اس کمرے سے نکاسی کے دروازے کے قریب دیوار سے چپک کر اندھیرے میں بیٹھ گئے۔ اس وقت اندر نقل و حرکت جاری تھی اور ہماری کسی سے مڈبھیڑ ہونے کا قوی امکان پایا جاتا تھا اس لیے میرے لیے واقعی وہ تاریک کمرا چھپنے کے لیے بہترین پناہ گاہ تھا۔ رات ڈھل جانے پر جب کاٹیج کے مکین غافل ہو جاتے تو ہم اپنی کمین گاہ سے نکل کر انھیں بے خبری کے عالم میں اپنا نشانہ بنا سکتے تھے۔

جن دنوں میں تنظیم کے لیے کام کر رہا تھا ان دنوں سے

پاکستان میں شی کے کارندے باہمی رابطے کے لیے جدید ترین مواصلاتی ذرائع استعمال کرتے تھے جن میں کم رینج والے ٹرانسمیٹرز سے لے کر ایم ٹی تھری ہینڈ ہیلڈ جیسے جدید ترین سیٹ شامل تھے جن کی حفاظت کے لیے بھی الیکٹرونکس پر مشتمل ناقابلِ شکست انتظام کیا جاتا تھا لیکن اس قلیل سی مدت میں یا تو شی بہت سمٹ کر رہ گئی تھی یا پھر پاکستان کی حد تک ان سہولتوں کو واپس لے لیا گیا تھا کیوں کہ ہمارے ہاتھ لگنے والے مسلح محافظ کے پاس سے کوئی ٹرانسمیٹر برآمد نہیں ہوا تھا پھر اس کاٹیج میں بھی بیرونی مداخلت کے خلاف الارم وغیرہ موجود نہیں تھا حالانکہ شی کا سربراہ اپنی شہری قیام گاہ کو خیرباد کہہ کر اس دور افتادہ کاٹیج میں مقیم تھا۔

شاید پاکستان سے باہر بیٹھے ہوئے شی کے بڑے دماغوں نے یہ سمجھ لیا تھا کہ پاکستان میں کشید کی جانے والی ہیروئن کی عالمی مارکیٹ میں کھپت کے سلسلے میں شی کو جو کردار ادا کرنا تھا وہ پورا ہو چکا تھا۔ دوسری طرف پاکستان میں انھوں نے میرے ہاتھوں لانیڈز کاٹیج، اس کے زیر زمین اسلحہ خانے، ایم ٹی تھری ہینڈ ہیلڈ اور دوسری قیمتی تنصیبات کی تباہی کی صورت میں اتنے بھاری نقصانات اٹھائے تھے کہ بددل ہو کر پاکستان میں وسیع سرمایہ کاری کی پالیسی ترک کر دی گئی تھی اور سارا کام صرف روایتی ذرائع کے سہارے چلایا جا رہا تھا۔

اچانک فضا میں کسی کار کے انجن میں سیلف لگنے کی آواز ابھری پھر میرے حساس کانوں نے جنا تھری ہنڈرڈ کے انجن کی آواز پہچان لی شاید اسے بے ہوش کر کے کسی کے ساتھ شاہ باغ سے روانہ کیا جا رہا تھا۔ یہ علامت ہمارے لیے حوصلہ افزا تھی۔ اس کے چلے جانے کے بعد دوسری طرف صرف دشمن کا وجود باقی رہ جاتا جس پر ہم اپنی مرضی اور پسند کے مطابق کوئی بھی ضرب لگا سکتے تھے۔

کاٹیج اندر سے خاصا وسیع تھا اور اس کے بیشتر کمروں کے فرش پر قالین بچھے ہوئے تھے اس لیے اندر سے کوئی آہٹ نہیں سنائی دے رہی تھی۔ جیک نے سرگوشیانہ لہجے میں سلطان شاہ کو ہوشیار رہنے کی ہدایت کی اور خود اندر کی طرف بڑھا لیکن ٹھٹھکا کر فوراً ہی اپنی جگہ پر پلٹ آیا کیوں کہ باہر کہیں قریب ہی سے رائفل کے فائر کا دھماکا سنائی دیا تھا۔ اس ایک فائر کے بعد کافی دیر تک باہر سے کوئی اور آواز نہیں سنائی دی تو ہم دونوں نے چند قدم کے فاصلے سے آگے پیچھے پیش قدمی کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ راستہ میرا دیکھا ہوا تھا اس لیے میں آگے تھا۔

تاریک کمرے سے گزرتے ہوئے اچانک میرے پیچھے ایک چھناکا ہوا اور میں لرز کر رہ گیا۔ اندھیرے میں سلطان شاہ نے غلطی سے کوئی برتن گرا دیا تھا جو چھوٹی آواز سے ٹوٹا تھا۔

"کون ہے؟" کاٹیج کے کسی دور افتادہ حصے سے ایدلان کی بلند اضطراری آواز ابھری پھر فرش پر کسی کے دوڑنے کی بے آواز دھمک محسوس ہوئی۔ میں تیزی کے ساتھ پلٹا لیکن سلطان شاہ میرے اس ردعمل کے لیے تیار نہیں تھا اس لیے ہم دونوں بوکھلاہٹ میں ایک دوسرے سے الجھ گئے۔

وہ لمحہ بھر کی تاخیر تھی لیکن اسی اثنا میں شیشے کی کھنک سی آواز کے ساتھ کہیں قریب ہی روشنی ہوئی جس کی کشادہ کرنیں میں بھی پڑ رہی تھیں۔ ہمارے پلٹنے سے قبل ہی آنے والا راہداری میں آ گیا۔ اس وقت ذرا سی تاخیر بھی مہلک ثابت ہو سکتی تھی۔ میں نے پلٹ کر راہداری کی طرف اندھا دھند ایک فائر جھونک مارا۔

ایک دبی دبی غضب ناک غراہٹ کے ساتھ ادھر سے بھی فائر ہوا اور پھر اچانک ہی پورا شاہ باغ ہولناک فائرنگ کے شور سے لرز اٹھا۔ اعصاب زدہ مسلح محافظوں نے کاٹیج کے اندر فائرنگ کی آواز سنتے ہی شاید اندھا دھند بمباری کرنا شروع کر دیا تھا۔

میں جھپٹ کر راہداری میں قدم سے آگے بڑھا اور مجھے باوردی کی طرف ایک جھلک نظر آئی۔ اس نے بیچ والے دروازے کے قریب مجھے دیکھ لیا تھا۔ وہ گولی کھانے کے لیے تیار نہیں تھا جب کہ میں تیار تھا اس لیے مجھے پہلے فائر کرنے کا موقع مل گیا۔ گولی اس کے شانے پر لگی اور وہ کراہتا ہوا پیچھے الٹ گیا۔

اسے گرتے دیکھ کر میں نے دوڑ لگائی لیکن اسی لمحے ہر طرف گھور اندھیرا چھا گیا۔ جنریٹر کا شور یکلخت ہی موقوف ہوا تھا۔ شاید کسی ڈری نے خطرہ بھانپ کر جنریٹر ہی بند کر دیا تھا۔

باہر مسلسل گولیاں چل رہی تھیں ساتھ ہی وہ لوگ ایک دوسرے کو اونچی آوازوں میں ہدایات بھی دے رہے تھے لیکن کسی نے کاٹیج کے قریب آنے کی ہمت نہیں کی تھی۔ انھیں باہر رہ کر نگرانی کا حکم ملا ہوا تھا۔ شاید اندر شروع ہونے والی فائرنگ نے ان کے ذہنوں کو ماؤف کر کے رکھ دیا تھا۔

گھور اندھیرے میں بیچ والے دروازے سے گزرنے کے بجائے میں پوری زور سے دیوار سے ٹکرا گیا لیکن میرے پیچھے آنے والا سلطان شاہ دروازے سے صاف گزر گیا تھا۔ زخمی باوردی پر جا پڑا کیوں کہ فوراً ہی اندر سے دھینگا مشتی کی آوازیں سنائی دینے لگیں۔

دیوار سے میرے بائیں شانے پر خاصی شدید ضرب لگی تھی لیکن مجھے سلطان شاہ کے تھیلے کی فکر تھی جس میں بے شمار بموں سمیت خاصا آتش گیر مادہ موجود تھا۔ اگر بارود سے بھرے ہوئے ان میں سے کسی ایک کی بھی فیوز پن نکل جاتی تو سلطان شاہ کے ساتھ بارود کے بھی چیتھڑے اڑ جاتے۔

"ہینڈز اپ!" میرے حرکت کرتے ہی مخالف سمت سے ڈی ڈی کی سرد، تحکمانہ آواز گونجی تھی۔ شاید وہ جنریٹر بند کر کے سیدھا ادھر ہی دوڑا چلا آیا تھا۔

وہ کاٹیج کا اندرونی حصہ تھا اس لیے گھور اندھیرے میں ہاتھ کو ہاتھ نہیں سجھائی دے رہا تھا۔ میں نے ڈی ڈی کی آواز سے اس کی پوزیشن کا اندازہ لگا کر فائر کر دیا۔

"بھاگو باس! یہ سب پچھلی کھڑکی سے اندر آ گئے ہیں" بابلان کی ہانپتی ہوئی آواز ابھری۔ اس نے ہم دونوں کو تو پہنچا دیکھ لیا تھا لیکن اندھیرے میں زخمی ہونے اور پٹنے کے باعث وہ بوکھلا کر ہماری نفری کے بارے میں غلط اندازہ لگا بیٹھا تھا جس کی وجہ سے ڈی ڈی کے بھی پیر اکھڑ گئے۔

اس کے بھاگتے ہوئے قدموں کی آواز سن کر میں نے چھت کی طرف ایک فائر کیا پھر اسے مزید خوف زدہ کرنے کے لیے اونچی آواز میں ہانک لگائی۔ "چاروں طرف پھیل جاؤ، کوئی بچ کر نکلنے نہ پائے۔" وہ فرضی ہدایت دیتے ہوئے میں نے ڈی ڈی کے پیچھے دوڑ لگا دی۔

دوسرے دروازے سے نکلتے ہی میں نے اندھا دھند اگلے دو فائر کیے تھے جو خطا ہو گئے پھر پچھلے کمرے میں ایک دھماکا ہوا اس بارودی دھماکے میں بابلان کی ادھوری دلدوز چیخ بھی شامل تھی۔ سلطان شاہ نے اس پر زیادہ وقت اور قوت ضائع کرنے کے بجائے اس کا کام ہی تمام کر دیا تھا۔

ان مخدوش حالات میں یہی حکمت عملی بہترین تھی کیونکہ کاٹیج کے اندر اپنی کارروائی مکمل کر کے اتنی سرعت کے ساتھ وہاں سے نکلنا تھا کہ باہر والوں کو صورت حال سمجھنے کا موقع ہی نہ مل سکے۔ اس کے علاوہ دوسری اہم بات یہ تھی کہ ہم دونوں کو اکٹھا رہنا تھا تاکہ وہاں سے ایک ساتھ فرار ہو سکیں۔

ہم دونوں ڈی ڈی کے تعاقب میں ایک کمرے میں گھسنے ہی والے تھے کہ ہم پر پے در پے تین فائر ہوئے۔ ڈی ڈی نے بھاگتے ہوئے مڑ کر گولیاں چلائی تھیں اس لیے تینوں گولیاں ضائع ہو گئیں مگر اس کے نتیجے میں ہمیں ٹھٹک جانا پڑا۔ وہ اگر اچانک ہی کہیں چھپ کر مورچا سنبھال لیتا اور اندھا دھند گولیاں برسانے لگتا تو ہمارا ڈھیر ہو جانا یقینی تھا لیکن بابلان مرنے سے پہلے ہماری نفری کی طرف سے اسے خوف زدہ کر چکا تھا اس لیے وہ رکے بغیر آگے نکلتا ہی چلا گیا۔

تھوڑے سے تردد کے بعد ہم نے دوبارہ پیش قدمی کا آغاز کیا تو ڈی ڈی کا کہیں پتا نہیں تھا۔ وہ کسی چھلاوے کی طرح، تاریکی میں کہیں غائب ہو چکا تھا۔ اسی سمت میں چلتے ہوئے ہم باہر نکلے تو کاٹیج کے باہر کھڑی ہوئی جیپ کا انجن اسٹارٹ ہوا اور وہ ایک جھٹکے کے ساتھ دھول اڑاتی ہوئی پھاٹک کی طرف بڑھتی چلی گئی۔

ڈی ڈی ہمارے ہاتھوں سے کسی چکنی مچھلی کی طرح پھسل کر نکل گیا تھا اور میری دل کی حسرت دل ہی میں رہ گئی تھی۔ میں نے جیپ پر فائر کرنے کے لیے اضطراری طور پر پستول والا ہاتھ اوپر اٹھایا تھا لیکن فوراً ہی ارادہ ترک کر دیا۔ باہر آ کر جیپ پر فائر کر کے ہم محافظوں پر یہ ظاہر کر دیتے کہ ہم ان کے آقاؤں کے جانی دشمن تھے اور وہ مسلح درندے ہمیں گولیوں کی باڑھ پر رکھ لیتے جب کہ اس گاڑی پر گولیاں نہ چلانے کی صورت میں ہم محافظوں کو جُل دینے کی کوشش کر سکتے تھے کیوں کہ ہمارے چہرے نقابوں میں چھپے ہوئے تھے۔

"ہینڈز اپ!" اچانک تاریکی میں تناور درختوں کی اوٹ میں چھپے ہوئے کسی مسلح محافظ کی اعصاب زدہ للکار فضا میں گونجی اور میں جہاں تھا، وہیں جھکنے کے بل زمین پر گر گیا۔ سلطان شاہ نے میری تقلید کی تھی۔ مجھے ڈر تھا کہ کہیں للکارنے والا اضطراری طور پر گولی نہ چلا بیٹھے۔

میرا یہ خدشہ درست ثابت ہوا۔ لیٹتے گرتے ہی فضا گولیوں کی تڑتڑاہٹ سے لرز اٹھی لیکن غنیمت یہ تھا کہ وہ سب ہوائی فائر تھے۔ گولیاں روشن جگنوؤں کی طرح فضا میں اوپر تیر کر معدوم ہو رہی تھیں۔

"الو کے پٹھو! اپنے لوگوں پہ اسلحہ برباد کرنے کے بجائے باہر آ کر دشمن کو گھیرو۔" فائرنگ میں وقفہ آتے ہی میں نے زمین سے اٹھے بغیر غصیلی آواز میں کہا۔ "تم یہاں ہوا سے لڑ رہے ہو اور دشمن کاٹیج میں گھس چکے ہیں۔" میرا لہجہ بلند اور تحکم آمیز تھا۔ اس ماحول میں ذہن پیشہ ور لڑاکوں کے لیے بھی سوچنے سمجھنے کا زیادہ موقع نہیں تھا اس لیے وہی ہوا جو میں سوچ رہا تھا۔ چند ثانیوں کے توقف کے بعد ہی قریبی درختوں کی اوٹ سے تین انسانی ہیولے نکل کر تیر کی طرح کاٹیج کی طرف آئے تھے اور دیواروں سے چپک کر داخلی دروازے کی طرف بڑھنے کی کوشش کرنے لگے تھے۔ گھور اندھیرے نے اس وقت اپنے اور پرائے کی تمیز مٹا دی

تھی میرا اندازہ تھا کہ اس وقت تک کچھ محافظ عقبی کھڑکیوں یا کسی اور راستے سے اندر گھس چکے ہوں گے۔ دروازے سے یلغار کرنے والے اندر ان کی موجودگی بھانپتے ہی اس نتیجے پر پہنچیں گے کہ وہ دشمن کے آدمی ہیں۔ یوں وہ آپس میں ہی لڑ پڑتے۔

لیکن ان کی وہ غلط فہمی غیر معینہ مدت کے لیے قائم نہیں رہ سکتی تھی۔ اپنی حماقت کا احساس ہوتے ہی وہ مل کر صورت حال کا جائزہ لیتے اور پھر ان لوگوں کی ڈھونڈ مچ جاتی، تلاش شروع ہو جاتی جنھوں نے ہارون کو ٹھکانے لگا کر انھیں آپس میں لڑوا دیا تھا۔ اس لیے ہمیں وہ مختصر سی مہلت ختم ہونے سے پہلے ہی شاہ باغ کی حدود سے اتنی دور نکل جانا تھا کہ وہ خونخوار درندے ہماری دھول بھی نہ پا سکیں۔

اس پہلو پر میرا ذہن بہت تیزی سے کام کر رہا تھا۔ اندر جو کچھ ہوا وہ اچانک ہی ہوا تھا۔ سلطان شاہ کے پر تولنے سے ٹکرانے پر ہارون جائزہ لینے کے لیے آیا تھا اور جب وہ جائے ہتھے چڑھ گیا تو ڈی ڈی اندھیرا کر کے اضطراری طور پر بجائے سرنگ پر آ پہنچا۔ اس وقت اسے گمان بھی نہیں ہو سکتا تھا کہ اندر صورت حال اتنی بگڑ جائے گی کہ اسے سر پر پیر رکھ کر یوں شاہ باغ سے فرار ہونا پڑے گا۔

اس کے باوجود جب میں اس کے تعاقب میں لپکا تو وہ براہ راست اپنی جیپ میں سوار ہوا اور انجن اسٹارٹ کر کے اسے لے بھاگا جس کا ایک ہی مطلب ہو سکتا تھا کہ جیپ کی چابی اگنیشن میں موجود تھی۔ ویسے بھی شاہ باغ ڈی ڈی کا ایسا مستحکم قلعہ تھا جہاں وہ غیر متوقع طور پر کسی کی دخل اندازی کا تصور بھی نہیں کر سکتا تھا۔ اس امکان کی روشنی میں اس وقت گاڑی کے سامنے موجود دو گاڑیاں میرے دل میں امید کی کرن پیدا کر رہی تھیں۔

ان میں سے ایک نئے ماڈل کی پک اپ بھی جس کا انجن غالباً ڈیزل سے چلتا تھا۔ اس وقت فرار کے لیے ڈیزل انجن والی گاڑی اپنے کھلے پک اپ کی وجہ سے ہمارے لیے مناسب نہیں تھی لیکن وہی جیپ سے قریب تر تھی۔ میں نے محافظوں کو پوری طرح گاڑی کی طرف متوجہ پا کر زمین چھوڑی اور اندھیرے میں پک اپ کی طرف رینگ گیا پھر تیزی سے اس کے اسٹیئرنگ کے نیچے گھس کر اگنیشن سے چابی نکال لی۔ اس اقدام کا مطلب صرف اسی قدر تھا کہ ڈی ڈی کے آدمی اس ڈیزل پک اپ پر فوری طور پر ہمارے تعاقب میں روانہ نہ ہو سکیں۔

میں پک اپ سے نکل کر دوڑ کر ٹویوٹا کی طرف بڑھا تو وہاں سلطان شاہ پہلے ہی اسٹیئرنگ کے پیچھے براجمان ہو چکا تھا۔ میں گھوم کر پھرتی سے اس کے برابر بیٹھ گیا۔

ہمارے لیے مزید وہاں رکنا بالکل بے سود تھا۔ ہماری جنگ ڈی ڈی اور اس کے سربراہ ڈی ڈی کے خلاف تھی۔ ڈی ڈی

خطرہ بھانپ کر وہاں سے فرار ہونے میں کامیاب ہو گیا تھا۔ اتفاق کا دست راست ہارون سلطان شاہ کے ہاتھوں جہنم واصل ہو چکا تھا اس لیے شاہ باغ میں افراتفری مچنے سے پہلے ہی ہمارا وہاں سے نکل بھاگنا ناگزیر ہو گیا تھا۔ اس کے لیے حالات بھی پوری طرح سازگار تھے۔

سلطان شاہ کا کینوس کا تھیلا اگلی دونوں نشستوں کے درمیان رکھا ہوا تھا۔ میں نے اندر بیٹھتے ہی تھیلے میں سے دو دستی بم نکال لیے تھے۔ سلطان شاہ نے جوں ہی سیلف لگایا میں نے ایک دستی بم کی پن دانتوں سے کھینچ کر بم پوری قوت سے کار کی کھلی ہوئی کھڑکی میں سے گاڑی کی طرف پھینک دیا۔ بم گرتے ہی ایک ہولناک دھماکے کے ساتھ وہاں شعلے بھڑک اٹھے۔ ان شعلوں کی روشنی میں میں نے بم کی زد میں آنے والے کم از کم دو محافظوں کو بے اختیار لاشوں کی طرح فضا میں اچھل کر دور گرتے ہوئے دیکھا۔ یہ ایک خوشگوار اتفاق تھا کہ اندھیرے میں میرے ہاتھ آنے والا بم آتش گیر ثابت ہوا تھا اور وہاں اسی کی ضرورت تھی۔

دھماکے کے ساتھ ہی کار تیزی کے ساتھ حرکت میں آ چکی تھی۔ میں نے پھرتی کے ساتھ دوسرا بم بھی استعمال کر ڈالا جس کے دھماکے سے خود میرے اعصاب تک جھنجھنا اٹھے۔

سلطان شاہ نے بوکھلاہٹ میں یا دانستہ کار کے ہیڈ لیمپس روشن نہیں کیے تھے لیکن گاڑی میں بھڑک اٹھنے والی آگ سے راستے کے گھور اندھیرے کو خون آشام تیرگی کا قتل کر ڈالا تھا۔ کار کی رفتار بڑھتی جا رہی تھی کہ اچانک سامنے سے ایک تنہا شخص دوڑتا ہوا کار کے آگے آ گیا۔ میرے ذہن میں پہلا خیال آیا تھا کہ کہیں وہ شاہ باغ کا کوئی مظلوم مالی نہ ہو۔ سلطان شاہ نے میرے کچھ کہے بغیر اسٹیئرنگ کاٹ کر اسے بچانا چاہا لیکن روش درختوں کے درمیان بچا راستہ زیادہ وسیع نہیں تھا۔ سامنے سے آنے والا دونوں ہاتھ فضا میں بلند کر کے کار کا راستہ روکنے کی کوشش میں رخ بدلتی ہوئی کار کے سامنے ہی رہا۔ پھر اسٹیئرنگ سمیت پوری کار کو ایک شدید جھٹکا لگا اور فضا اس غیر مسلح شخص کی لرزہ خیز چیخ سے لرز اٹھی۔ آہنی بمپر کی ہولناک ٹکر نے آنے والے کو تیزی سے پیچھے اچھال دیا تھا۔ زمین پر گر کر وہ کسی زندہ لوتھڑے کی طرح کلبلایا تھا لیکن چند گز کا وہ فاصلہ کار نے پلک جھپکتے میں طے کر لیا۔

وہ کوئی ٹرک ہوتا تو اسے روندتا ہوا گزر جاتا لیکن وہ نیچی باڈی اور نسبتاً چھوٹے ٹائروں والی ٹویوٹا کار تھی۔ اسی لیے وہ بدنصیب اگلے پہیوں اور باڈی کے نیچے زمین پر کسی طرح پھنسا کر اسٹیئرنگ اسی طرف گھسٹتا چلا گیا۔ آخر سلطان شاہ

بے چارہ بھی مارا جائے گا۔"
"میں احتیاط کروں گا مگر اب اس کی ضرورت نہیں ہے۔" میں نے بے توجہی سے بغیر بے پروائی سے کہا۔ "ڈی ڈی کے ذہن میں جو بیٹھا ہوا تھا جو دور ہو گیا۔ اس وقت سے ٹکرا دینے اسے زندہ کر دیا ہو گا۔ اب تو وہ ہر قیمت پر اس شخص کا سراغ لگانے کی کوشش کرے گا جو باقاعدہ طور پر اس کے پیچھے پڑ گیا ہے۔ ذرا یہ تو دیکھو کہ تھیلے میں اب کیا باقی رہ گیا ہے؟ ایک آدھ ہی گھنٹہ ہے یا واپس ہی لوٹنا پڑے گا۔"
میں نے قدرے توقف کے بعد آخری سوال ایک فوری خیال کے تحت کیا تھا جس پر سلطان شاہ چونک پڑا۔ "کیا دوبارہ شاہ باغ لوٹنے کا ارادہ ہے؟"
"میں خودکشی کا قائل نہیں ہوں۔" میں نے ہلکی سی ہنسی کے ساتھ کہا۔ "بس ڈی ڈی کو گھیرنے کی ایک کوشش ضرور کرنا چاہتا ہوں۔ بچ بھی گیا تو عمر بھر آج کی رات کو نہ بھول سکے گا۔"
"تھیلے میں چاقو اور ٹارچوں کے علاوہ گولیوں کے پیکٹ اور ہینڈ گرنیڈ رہ گئے ہیں۔ دستی بم صرف تین باقی ہیں۔ ان سے کام چل جائے گا؟"
"بہت کافی ہیں۔ شاہ باغ لاکھ دیہی اور مضافاتی علاقہ سہی لیکن وہاں ہونے والی بے تحاشا فائرنگ اور بموں کے دھماکوں کی آوازیں دور دور تک سنی گئی ہوں گی اور آس پاس کا کوئی بھی شخص پولیس کو خبر کر دے گا۔ یہ بات ڈی ڈی بھی جانتا ہے۔ وہ رات بھر وہیں رکنے کی حماقت نہیں کرے گا۔ اس کی واپسی یقینی ہے۔ ہم کہیں بھی رک کر اس کی واپسی کا انتظار کر سکتے ہیں۔"
"اس کے پاس طاقتور انجن والی جدید ترین جیپ ہے۔" سلطان شاہ نے میری بات کاٹ کر کہا۔ "ایک بار وہ ہمارا راستہ کاٹ کر نکل گیا ہے اس لیے ہماری طرف سے ایسے کسی خطرے سے غافل نہیں ہو گا۔ اس کی جیپ جھاڑیوں اور ٹیلوں کو روند کر اس کے لیے دس نئے راستے پیدا کر سکتی ہے۔"
"ہم دیکھتے ہیں کب تک انتظار کر پاتے ہیں۔" میں نے اس کی دلیل کی معقولیت کو تسلیم کرتے ہوئے کہا۔ "اس وقت تک وہ نہ آیا تو ہم واپس روانہ ہو جائیں گے۔"
اس پروگرام پر متفق ہونے کے بعد میں اسی راستے پر چلا اور کار کو نیشنل ہائی وے تک لے گیا پھر یو ٹرن لے کر ہم ایک فرلانگ اندر واپس آئے اور کار کو کچے راستے سے اتار کر جھاڑیوں کے پیچھے پارک کر دیا۔ وہاں کار آنے والوں کی نگاہوں سے محفوظ تھی۔ بات اک یہ کہ ہم نے اپنے ہتھیار نکالے اور راستے کے دونوں طرف اپنی کمین گاہوں میں چھپ گئے۔ راستے کی چوڑائی اتنی کم تھی کہ ہم اپنی جگہوں پر چھپے رہ کر بھی ہلکے لہجے میں اپنی بات ایک دوسرے تک پہنچا سکتے تھے۔

"وہ ادھر سے آیا بھی تو اکیلا نہیں ہو گا۔" چند ثانیوں بعد دوسری جانب سے سلطان شاہ کی آواز سنائی دی۔ "اس بار وہ اپنے سارے زندہ، مردہ اور زخمی ساتھیوں کو لے کر آئے گا تاکہ پولیس کو شاہ باغ سے کسی قسم کی شہادت نہ مل سکے۔"
"معلوم ہوتا ہے کہ اندھیرے میں تمہاری کھوپڑی میں کچھ جگنو چمکنے لگے ہیں۔" میں نے کہا۔ "کاٹیج میں لگنے والی آگ کی وجہ سے وہاں سے ہر سراغ مٹانا ناممکن ہے۔ جو مر گئے ہیں انہیں آتش زدہ ملبے میں جھونک دیا جائے گا تاکہ شاہ باغ کے پُر امن مکینوں پر نامعلوم لوگوں کے وحشیانہ حملے کا تاثر دیا جا سکے۔ بشر کے مقابلے میں اس کے لیے لاشوں کو وہیں ٹھکانے لگانا آسان ثابت ہو گا۔"
"پھر بھی وہ زندہ اور زخمی آدمیوں کو ضرور ساتھ لائے گا کیونکہ وہاں ان کی ڈبل کیب بھی موجود ہے۔" وہ آسانی کے ساتھ خاموش ہو جانے کے لیے آمادہ نہیں تھا۔
"وہ گاڑیاں ہوئیں تو ہم انہیں گزر جانے دیں گے۔ یہاں ملیا معرکہ چھڑ گیا تو نیشنل ہائی وے پر گشت کرنے والی کوئی بھی پولیس پارٹی آناً فاناً یہاں پہنچ جائے گی۔" میں نے آہستگی سے کہا۔ "اور اب تم بھی خاموش رہو۔ ضروری نہیں کہ ان اطراف میں ہمارے علاوہ کوئی اور موجود نہ ہو۔"
"میں لیٹ رہا ہوں۔ گاڑیوں کی آواز سنو تو ذرا مجھے ہوشیار کر دینا۔" وہاں کی گھاس اور ٹھنڈی ہوا اس پر اثر انداز ہونے لگی تھی اور وہ وقت گزاری کے لیے سب سے ساتھ خوش گپیاں کرنے پر تُلا ہوا نظر آرہا تھا لہٰذا میں اس کے سنبھلنے سے پہلے چپ سادھ کر بیٹھا رہا اور وقت دھیمے دھیمے گزرتا رہا۔
ہم نیشنل ہائی وے سے بہت زیادہ دور نہیں تھے۔ اس لیے وہاں سے گزرنے والے ٹرکوں، ٹریلروں اور بسوں کا شور بھی ایک مخصوص دھیمے آہنگ میں بار بار ابھرتا اور ڈوبتا ہوا سنائی دے رہا تھا۔ میں ان آوازوں کے ساتھ ساتھ اپنے اگلے لائحہ عمل پر بھی غور کر رہا تھا کہ سلطان شاہ کی آواز نے مجھے چونکا دیا۔
"ہوشیار سا کوئی گاڑی آرہی ہے۔" اس نے ہانک لگائی تھی۔
میں نے اضطراری طور پر پہلو بدل کر کان لگائے لیکن کوئی آواز نہ سن سکا البتہ چند ثانیوں بعد ڈیزل انجن کے ہلکے شور کے ساتھ ہی درختوں سے اوپر ناہموار زمین پر ہچکولے کھاتی ہوئی کسی گاڑی کے ہیڈ لیمپس کی روشنی بھی نظر آگئی۔ یہ اتفاق تھا کہ شاہ باغ میں پجیرو اور پک اپ دونوں ہی ڈیزل والی گاڑیاں تھیں اور محض ان کی آواز سن کر یہ اندازہ لگانا مشکل تھا کہ وہ کون سی گاڑی تھی۔
لیکن میری غیر یقینی صورت حال جلد ہی واضح ہو گئی۔ ہم سے خاصے فاصلے پر آگے پیچھے کم از کم دو گاڑیوں کے ہیڈ لیمپس چمکتے اور معدوم ہوتے نظر آگئے تھے۔

ہی مڑ کر میری نظروں سے اوجھل ہو سکتی تھی یوں تعاقب کا مقصد ہی سرے سے ختم ہو جاتا اور اگر میں وہ دعوت مسترد کر دیتا تو وی ڈی میری طرف سے شبے میں مبتلا ہو جاتا۔ میرے لیے یہ دونوں ہی صورتیں ناخوشگوار تھیں۔

"آگے نکلو ورنہ وہ مشتبہ ہو جائے گا۔" سلطان شاہ نے مجھے ٹہوکا دیا۔ اور میں نے فوراً ہی رفتار قدرے تیز کر دی۔ پھر کچھ دیر کے لیے دونوں گاڑیاں پہلو بہ پہلو دوڑتی رہیں پھر پجیرو کی رفتار سست ہو گئی میں ٹرک کے پیچھے آ گیا اور پجیرو میرے عقب میں دوڑنے لگی۔

"سیٹ میں دھنسے رہو پیچھے مڑنے کی حماقت نہ کرنا۔" میں نے عقب نما آئینے میں پجیرو کے ہیڈ لیمپس کی چمک محسوس کر کے اضطراری لہجے میں کہا۔ "وہ اپنے ہیڈ لیمپس کی روشنی میں پوری طرح ہمارا جائزہ لے رہا ہوگا۔" میرا وہ شبہ اپنی جگہ درست تھا کیونکہ پجیرو کی باڈی اونچی ہونے کی وجہ سے اس کی ڈرائیونگ سیٹ بھی اتنی بلند تھی کہ اس میں اگلی نشستوں پر موجود کوئی بھی شخص اگلی عام گاڑیوں کے اندر تک کے مناظر صاف دیکھ سکتا تھا۔

میرے ذہن پر پجیرو کا اس قدر دباؤ پڑا کہ دو مسلسل ناکام کوششوں کے بعد میں نے تیسری بار سامنے سے آتے ہوئے تیز رفتار ٹرالے کے دوچ قریب سا ہارن کی پروا کیے بغیر کار کی رفتار بڑھا دی اور کھائی سے لڑتے ہوئے ٹرک کو اوورٹیک کرتا چلا گیا۔ میرا وہ عمل اس قدر اضطراری اور خوفناک تھا کہ سلطان شاہ اپنی نشست پر سیدھا ہو کر بیٹھ گیا۔

بی ایم ڈبلیو کا چھ سلنڈروں والا انجن اس قدر طاقتور تھا کہ پلک جھپکتے ہی ہم ٹرک سے آگے نکل کر اپنی لائن میں آ گئے اس عمل میں پل بھر کی بھی تاخیر ہو گئی ہوتی تو ہماری گاڑی اس ٹرالے اور اس دائیں ٹرک کے درمیان بری طرح پس کر رہ جاتی اور ہماری ہڈیوں تک کا سراغ ملنا محال ہو جاتا۔

"میں نے تو کلمہ پڑھ لیا تھا۔" سلطان شاہ ایک گہری سانس لے کر بولا۔ "میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ تم ڈرائیونگ میں اس قدر تیز رفتاری کا مظاہرہ کرنے کے اہل بھی ہو۔"

"مجھے معلوم تھا کہ میں کون سی گاڑی چلا رہا ہوں۔" میں نے کھوکھلی ہنسی کے ساتھ جھوٹ بولا۔ "کوئی اور گاڑی ہوتی تو میں ہرگز یہ خطرہ مول نہ لیتا۔" گزرے ہوئے لمحات کا تصور کر کے میرے وجود میں سنسنی دوڑ گئی اور اسی ایک لمحے میں مجھے صحیح طور پر اندازہ ہوا کہ سیکڑوں انسانی جانوں کی بھینٹ لینے والے ہولناک حادثے کیسا اور کیسے رونما ہوتے ہیں۔ اسٹیئرنگ پر بیٹھے ہوئے شخص کی ذرا سی غلطی، معمولی سی گھبراہٹ یا ہلکا سا اشتعال لاتعداد جیتے جاگتے انسانوں کی زندگی کے چراغ گل کرنے کا سبب بن جاتا ہے ورنہ کوئی دیدہ و دانستہ موت کے منہ میں چھلانگ لگانے کا شوقین نہیں ہوتا۔

"تم صرف ڈی ڈی کی نگاہوں سے بچنا چاہ رہے تھے۔" وہ سپاٹ لہجے میں بولا۔ "تم نے بڑا غلط کام کیا ہے۔ ٹریفک کے حادثے کی موت مجھے بڑی حسرت ناک لگتی ہے۔ تصادم کا دھماکا ہوتے ہی ہمارے جسموں کے پرخچے اڑ جاتے اور ایک جان ہزار ٹکڑوں میں تڑپ تڑپ کر ٹھنڈی ہو جاتی۔ ایسی بھیانک موت ڈی ڈی چاہے تو بھی ہمیں نہیں دے سکتا۔"

"میرا خیال ہے کہ ہم اسی بہانے اس سے الجھ سکتے ہیں۔" میں نے معنی خیز لہجے میں کہا۔

میرے اس خیال پر وہ چونکا تو مجھے وضاحت کرنی پڑی۔ جسے سن کر اس کی آنکھیں حیرت سے پھیلتی چلی گئیں۔ "اور تمہارا خیال ہے کہ وہ آسانی کے ساتھ اپنے اوپر لگنے والے اس الزام کو قبول کر لے گا؟"

"زبردستی یہ تو اسے روکنے کا بہانہ ہوگا۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "ایک بار وہ سامنے آ گیا تو پھر اصل مذاکرات کی ابتدا ہوگی۔"

"کوشش کر کے دیکھ لو لیکن یہ خیال رکھنا کہ اس نے اترتے ہی وار کرنے میں پہل کر دی تو کیا ہوگا؟" سلطان شاہ نے میری بے پروائی سے چڑ کر خشک لہجے میں کہا۔ "جس طرح تم اس کے خون کے پیاسے ہو رہے ہو، اسی طرح وہ بھی تم پر ہاتھ ڈالنے کے چکر میں ہوگا۔ مجھ کو تم جو ہدایت دے رہے ہو گے اس پر لفظ بہ لفظ عمل کروں گا۔"

میرے منصوبے پر عمل درآمد کی راہ میں گویا سب سے بڑا ہوا ٹرک رکاوٹ بنا ہوا تھا۔ پجیرو والا اس سے آگے نکلنے پر آمادہ نہیں تھا حالانکہ چند منٹ کے تسلسل کے بعد دوسری سمت سے باہر جانے والے ٹریفک کا زور ٹوٹ چکا تھا۔ اسی لیے میں نے سڑک کے بائیں طرف سبزہ ختم ہوتے ہی کار سڑک سے نیچے اتار کر گھاس والے ٹرک کو آگے نکلنے کا اشارہ دے دیا۔

ٹرک کے ساتھ ہی پجیرو نے بھی ہماری گاڑی کو اوورٹیک کیا مگر میں فوراً ہی دائیں سمت سے پجیرو کے برابر میں پہنچ گیا اور سائیڈ دباتے ہوئے اسے سڑک سے نیچے اترنے پر مجبور کر دیا۔ دو تین گاڑیاں ہارن بجاتی ہوئی ہمارے برابر سے گزریں۔ ایک ٹرک کے کلینر نے کھڑکی سے سر نکال کر کوئی آوازہ بھی کسا لیکن اس وقت میری پوری توجہ عقب نما آئینوں پر مرکوز تھی تاکہ ڈی ڈی کو فاصلہ بڑھ جانے کی وجہ سے پجیرو دوبارہ سڑک پر چڑھا کر آگے نکال لے جانے کا موقع نہ مل سکے۔ تصادم کے خوف سے ایک دم پوری بریک لگانا میں نے مناسب نہیں سمجھا تھا البتہ جب دونوں گاڑیوں کی رفتار کافی سست ہو گئی تو میں نے اپنی کار روک دی۔

سلطان شاہ فوراً ہی نیچے اتر کر پیچھے کی طرف بڑھ گیا۔ میں جیب میں پستول لیے نیچے اترا تو پجیرو والا بھی باہر آ چکا تھا۔ وہ تنومند جسم اور خطرناک چہرے کا مالک تھا۔ [illegible]

بات یہ تھی کہ اس کا رنگ گندمی تھا جب کہ میرے مشاہدے کے مطابق ڈی ڈی کا رنگ سرخ و سفید ہونا چاہیے تھا۔

"کیا بات ہے؟" وہ میری طرف بڑھتے ہوئے سرد لہجے میں غرایا تو کھلے ہوئے دہانے میں چمکتی ہوئی سفید دانتوں کی قطاروں سے درندگی جھلک رہی تھی۔ "میرا راستہ کیوں روکا ہے؟"

"اوور ٹیک کرنے کا غلط اشارہ دے کر مرڈالنے کی پوری کوشش کی اور اب مجھی سے سوال کر رہا ہے؟" میں نے گہری نظروں سے اس کا جائزہ لیتے ہوئے تلخ لہجے میں کہا۔ اپنے حلیے سے وہ کوئی پیشہ ور بدمعاش یا لڑاکا نظر آ رہا تھا جو کسی طرح بھی اس پجیرو کا مالک نہیں ہو سکتا تھا۔ بدقسمتی کی بات یہ تھی کہ اس وقت تک میرے پاس ڈی ڈی کی شناخت کے لیے سیاہ پجیرو اور گوری رنگت کے علاوہ کوئی نشانی نہیں تھی۔ کالی پجیرو موجود تھی لیکن گوری چمڑی غائب تھی۔

وہ طاقت ور نظر آ رہا تھا لیکن اس میں عقل کی واضح طور پر قلت تھی کیونکہ اس نے گفتگو کے ذریعے اصل صورت حال کو سمجھنے کی کوئی کوشش کرنے کے بجائے مجھ پر حملہ کر دیا۔ میں اسے جھکائی دے کر دوسری طرف نکل گیا۔ اسی وقت پجیرو کے ہیڈ لیمپس گل کر دیے گئے۔ اپنے عقب میں ڈی ڈی کے نکل آنے کا خدشہ محسوس کرتے ہی میں بجلی کی سی سرعت سے پلٹا اور پارکنگ لائٹس کی روشنی میں سلطان شاہ کا چہرہ دیکھ کر میرے تنے ہوئے اعصاب ڈھیلے پڑ گئے۔

"پجیرو میں اس کے علاوہ کوئی نہیں ہے اور یہ خالی ہے۔" سلطان شاہ نے مبہم الفاظ میں مجھے رپورٹ دی۔

مجھے پیچھے پلٹتے دیکھ کر اس ترش رو بدمعاش نے میری بے خبری میں مجھ پر حملہ کرنے کا ارادہ کیا تھا لیکن سلطان شاہ کو دیکھ کر درمیان ہی میں رک گیا۔ میں دوبارہ اس کی طرف پلٹا تو میرے ہاتھ میں پستول دبا ہوا تھا۔

"پجیرو والا کہاں گیا؟" میں نے سرد اور سخت لہجے میں اس سے سوال کیا۔

"تت... تمہارے سامنے ہے۔" ذرا ابتدائی ہکلاہٹ کے بعد اس نے اسٹارٹ لے لیا۔ "آخر تم کون ہو؟ اور مجھ سے کیا چاہتے ہو؟"

اسی وقت پیچھے سے ایک ٹرک آیا اور تیز ہارن بجاتا ہوا ہمارے قریب سے گزر گیا۔ ان دنوں دھند کے نیم شاہراہوں پر بڑھتے ڈاکوں کا رواج پڑ چکا تھا۔ اس لیے ان غیر محفوظ راستوں پر سفر کرنے والے دوسروں کے پھڈے میں اپنی ٹانگ اڑانے سے گریز کرنے لگے تھے ورنہ اس وقت ہمارے لیے دشواریاں کھڑی ہو سکتی تھیں۔

"وقت برباد نہ کرو، اسے گاڑی میں ڈالو اور آگے چل دو۔ پوچھ گچھ راستے میں بھی ہو سکتی ہے۔" سلطان شاہ نے میرے شانے پہ ہاتھ مارتے ہوئے اضطراری لہجے میں کہا اور اسی لمحے اس کی بے چینی کا سبب بھی میری سمجھ میں آ گیا۔ سامنے سے کئی ٹرکوں کی ایک قطار تیزی سے ہماری طرف بڑھتی چلی آ رہی تھی۔

وہ ہماری کسی ہدایت کی رضاکارانہ تعمیل پر آمادہ نہیں تھا جب کہ ہم اس شاہراہ پر زیادہ دیر تک اس کے منتے کا خطرہ مول نہیں لے سکتے تھے۔ اس لیے سلطان شاہ نے پہلے اس کی جیبوں کی تلاشی لے کر ایک خودکار پستول برآمد کیا اور اس کی گردن پر پے در پے کئی زوردار ہاتھ رسید کر کے اسے پی ایم ڈی کی پچھلی نشست میں ٹھونس دیا۔ وہ خود بھی اس کے برابر میں بیٹھنے جا رہا تھا مگر میں نے اسے روک دیا۔

سامنے سے آنے والا ٹرکوں کا قافلہ قریب پہنچنے سے پہلے میں نئے قیدی کے ساتھ اپنی نشست سنبھال چکا تھا اور سلطان شاہ نے کار آگے بڑھا دی تھی۔ سیاہ پجیرو وہیں کھڑی رہ گئی تھی۔

"تم لوگ ایک بہت بڑا جرم کر رہے ہو۔ کسی شریف شہری کو بھری پُری شاہراہ سے اسلحے کے زور پر اغوا کر کے لے جانا سنگین جرم ہے جس کی ضمانت بھی مشکل سے ہوتی ہے۔" گاڑی حرکت میں آتے ہی قیدی کی زبان بھی چل پڑی تھی۔

"کیسا عجیب لطیفہ ہے کہ جو بھی قانون شکن پکڑا جاتا ہے چھوٹتے ہی قانون کی دہائی دیتا ہے جیسے قانون نہ ہوا، اماں جان کا شوہر ہو گیا جو جب چاہے ڈھال حاصل کر لے۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا اور اپنے پستول کی نوک اس کی پسلیوں میں گڑا دی تاکہ اس کے ذہن سے چال بازی کا خیال نکال سکوں۔

"تو کیا تمہارا تعلق پولیس سے ہے؟" اس نے نسبتاً پرسکون لہجے میں سوال کیا۔ جیسے پولیس کے ہاتھوں میں خود کو ہر سزا سے محفوظ و مامون تصور کرتا ہو۔

"تو تمہارا کیا خیال ہے؟ ہم کوئی ٹٹ پونجیے ہیں؟" میں نے اس کے اطمینان کا سبب دریافت کرنے کے لیے کہہ ڈالا۔

"پھر تم سمجھ لو کہ تمہاری ساری محنت رائیگاں جائے گی کہ تم نے ایک غلط آدمی پر ہاتھ ڈالا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اگلے چوبیس گھنٹوں میں تمہاری معطلی کے پروانے جاری ہو جائیں۔ خیریت چاہتے ہو تو گاڑی واپس گھما کر مجھے پجیرو کے پاس اتار دو۔ میں بھول جاؤں گا کہ میرے ساتھ یہ واقعہ پیش بھی آیا تھا۔" اس کے لہجے میں احساس برتری امڈ آیا تھا۔

"تھوڑی دیر پہلے شرافت کے دعوے دار بن رہے تھے۔ اب غلط آدمی ثابت ہو رہے ہو۔ تم کھل کر کیوں نہیں بتاتے کہ کون ہو؟"

"راجے کا نام سنا ہوگا تم نے؟ میں اسی کا آدمی ہوں۔" وہ اپنے آدمیوں کے قریب پولیس والوں کا سایہ تک برداشت

نہیں کرتا، جس افسر کو کوئی کام ہوا وہ براہِ راست ماجے سے بات کرتا ہے۔"

ماجے کا نام سنتے ہی مجھے یاد آ گیا کہ ہیروئن کی مقامی تجارت میں معراج دین ایک تیزی سے ابھرتا ہوا نام تھا، جو عرفِ عام میں ماجا کہلاتا تھا۔ شاید پاکستان سے میری غیر حاضری کے دوران اس نے اتنی طاقت پکڑ لی تھی کہ اس کے آدمی سرِعام اس کی برتری کے گن گانے لگے تھے۔

"ہم سوچ رہے تھے کہ اب تو تم ماجے کی برداشت کرنے ہوں گے آج بات تمہارے ساتھ ایسے ہی نہ گزرتا تو سمجھو کہ ہم نے کچھ بھی نہیں کیا۔ وہ بھی رسیوں سے باندھ کر تمہارے سامنے لایا جائے گا۔"

میرے پُراعتماد لہجے نے چند ثانیوں کے لیے اسے فکرمند کر دیا۔ اس کے لیے شاید یہ پہلا موقع تھا کہ کسی پولیس افسر نے اس کے اَن داتا کا نام سن کر اسے کوئی رعایت دینے سے یکسر انکار کر دیا تھا۔ وہ بولا تو پہلے کے مقابلے میں اس کا لہجہ کمزور پڑ چکا تھا۔ "تم مجھے میرا جرم بتاؤ؟ آخر مجھے کیوں پکڑا گیا ہے؟"

"ویسے تو تمہارا یہی ایک جرم کافی ہے کہ تم نے سیاہ ہیجروٹ میں سوار ہو کر ایک ایسے مجرم کو فرار ہونے کا موقع فراہم کیا جس کے ہاتھ متعدد انسانوں کے خون سے آلودہ ہیں اور دوسرا جرم یہ کہ تم نے اپنے ساتھیوں کے ساتھ اپنے جسموں پر ہتھیار سجا کر شاہ باغ میں کچھ لوگوں کے خون کی ہولی کھیلنے کی پوری تیاریاں کی ہوئی تھیں لیکن تمہاری سازش ناکام ہو گئی۔ اب تم نے زبان نہیں کھولی تو ہم تمہیں کہیں ذبح کر کے راستے میں پھینک دیں گے۔"

"تم پولیس والے معلوم نہیں ہوتے۔" میرے بدلے ہوئے لہجے اور نئے انکشافات سے وہ خوف زدہ ہو گیا۔

میں نے اس کے پہلو سے پستول جھٹکے بغیر بائیں ہاتھ سے اس کے چہرے پر بھرپور تھپڑ رسید کیا۔ "ہمارا مجھے دریافت کرنے کے بجائے اپنی کہانی شروع کرو، ورنہ ہم تم پر زیادہ وقت برباد نہیں کریں گے۔"

اس نے مزاحمت کی خاصی کوشش کی لیکن پہلے سے چلتی ہوئی کار میں ہی اس کی خاصی درگت بنا ڈالی۔ پسلیوں میں اڑی ہوئی پستول کی آہنی نال کی وجہ سے وہ میرے ہاتھوں پٹنے پر مجبور تھا۔ اس لیے آخر کار اسے زبان کھولنی ہی پڑ گئی۔

وہ ہیروئن کی دنیا کے چھٹے ہوئے بدمعاش معراج دین کا منظورِ نظر تھا اور پچھلے روز اسی کی ہدایت پر اپنے ساتھ سات مسلح آدمی لے کر شاہ باغ پہنچا تھا جہاں اس کی ملاقات ہارون سے ہوئی تھی۔ ہارون پہلے بھی معراج دین کے اڈے پر آتا جاتا رہا تھا۔ ہارون نے بتایا کہ وہ خود اور اس کا باس

چند روز کے لیے شاہ باغ میں مقیم تھا۔ اس دوران میں انہیں نامعلوم دشمنوں کی طرف سے حملے کا خطرہ تھا جس کے سدِباب کے لیے ان لوگوں کو شاہ باغ بلایا گیا تھا۔

آدمیوں کو کام بانٹے جانے کے بعد ہارون اسے ساتھ لے کر شہر گیا تھا۔ اس نے دور ہی سے اسے ایس جے گارمنٹ فیکٹری دکھائی اور یہ ہدایت دے کر لوٹ آیا کہ وہاں سے مرسڈیز میں نکلنے والے فیکٹری کے مالک کو اغوا کر کے شاہ باغ پہنچانا تھا۔ شہزادہ نامی اس شخص نے کلورو فارم کی مدد سے جہانگیر کو آسانی کے ساتھ بے بس کر کے اس کی گاڑی سمیت اغوا کیا اور سیدھا شاہ باغ میں ہارون کے حوالے کر دیا۔ اس کے بعد کی کہانی وہی تھی جو ہم نے خود تشکیل دی تھی۔ جہانگیر پر تشدد یا کسی اور کام کے لیے شہزادے یا اس کے کسی ساتھی کو کاٹیج میں نہیں بلایا گیا تھا البتہ پہلے سے وہاں موجود ہیجروٹ کی بنا پر ان لوگوں نے اندازہ لگا لیا تھا کہ شاہ باغ میں ہارون کے علاوہ بھی کچھ لوگ موجود تھے۔ جہانگیر کی واپسی کاٹیج کے ایک باقاعدہ ملازم کے ساتھ ہوئی تھی۔

کاٹیج میں آگ لگنے کی وجہ سے شہزادے کے دو آدمی شعلوں میں گھر کر جل گئے تھے، ایک شہزادہ لگ میں زخمی ہو کر چل بسا اور ایک لاپتا تھا۔ اس لیے بعد میں جب سیاہ نقاب پہنے ہوئے ایک شخص ہیجروٹ میں واپس آیا تو شہزادے کے ساتھ فقط تین آدمی رہ گئے تھے۔ ہارون کا کہیں پتا نہیں تھا۔ کاٹیج میں آگ اتنی پھیل چکی تھی کہ اندر کا جائزہ لینے کا تصور بھی خارج از امکان تھا۔ اس لیے نقاب پوش نے خود پک اپ سنبھال لی۔ تینوں آدمیوں کو باقی ماندہ اسلحے سمیت وہ پک اپ کے عقبی حصے میں نکال لے گیا تھا۔ البتہ ہیجروٹ شہزادے کے حوالے کر کے اسے ہدایت کی تھی کہ وہ ہیجروٹ چابی سمیت شہر میں کہیں بھی چھوڑ کر خاموشی سے اپنے اڈے کی طرف نکل جائے۔ اسے قطعی علم نہیں تھا کہ نقاب پوش شاہ باغ سے فرار ہو کر شہر میں کہاں گیا ہوگا۔

میرے لیے یہ ایک گہری چوٹ تھی۔ ہم دونوں کے مقابلے میں ڈی ڈی اکیلا رہ گیا تھا اور ہماری بھرپور بلاٹنگ نے اسے بوکھلا کر رکھ دیا تھا لیکن آخری لمحات تک اس کا ذہن پوری طرح کام کر رہا تھا۔ آخری لمحات میں شاہ باغ سے فرار ہوتے ہوئے اس نے ہماری کسی آخری کوشش کے امکان کو نظر انداز نہیں کیا تھا جب کہ میرے ذہن میں یہ خیال تھمبل بائی پاس کے قریب پہنچ جانے کے بعد پیدا ہوا تھا۔

میرے لیے یہ حقیقت سوہانِ روح تھی کہ ڈی ڈی ہماری نظروں کے سامنے پک اپ ڈرائیو کرتا ہوا اطمینان سے فرار ہو چکا تھا اور ہم اس کی ہیجروٹ میں موجود ڈمی کے پیچھے اپنا وقت برباد کرتے رہ گئے تھے۔

چور بھی بھاگ گئے لنگوٹی کی لنگوٹی کے مصداق شہزادے کا

ہمارے ہاتھ لگتا سودا منسوخ ہو جاتا تھا۔ وہ بھی نکل گیا ہوتا تو ہم اندھیرے میں قیاس آرائیاں کرتے رہ جاتے۔ اس کی زبان سے کم از کم اتنا ضرور معلوم ہو گیا تھا کہ ان دنوں ڈی ڈی شہر میں ہیروئن کی تقسیم کے لیے کس شخص سے کام لے رہا تھا۔ ہیروئن کے دھندے میں آسانی سے لاکھوں کمانے والا ماجا اپنے آٹھ آدمی اسی شخص کی تحویل میں دے سکتا تھا جس سے اسے اپنے کاروبار کو کوئی بڑا سہارا مل رہا ہو۔

شہزادہ اپنی کہانی سنانے کے بعد ہمارے لیے بوجھ بن گیا تھا۔ اس نے نہ صرف ہمیں اچھی طرح پہچان لیا تھا بلکہ وہ میری کار اور اس کے نمبروں سے بھی آگاہ ہو چکا تھا۔ اس لیے اُسے زندہ چھوڑنا اپنے لیے ایک عذاب پیدا کرنے کے مترادف ہوتا۔ اس کا بہترین علاج یہی تھا کہ طاقت کے گھمنڈ میں مبتلا اس خونی بدمعاش کو گولی مار کر کسی ویرانے میں پھینک دیا جاتا۔

گاڑی ڈرگ روڈ ریلوے اسٹیشن کے قریب سے داہنی طرف گھومی تو شہزادے نے بے چینی سے اپنی جگہ پر پہلو بدلا اور بھرائی ہوئی آواز میں بولا۔ "تم مجھے کہاں لے جا رہے ہو؟"

"بکواس بند کرو۔" میں نے اس کے منہ پر پھر ایک ہاتھ جڑ دیا۔ "آگے کہیں اتار دیں گے لیکن یہ یاد رکھنا کہ ہمارے بارے میں اپنے کسی ملنے والے یا ماجا کو کچھ بتایا تو تمہیں ذبح کر کے لاش کسی گٹر میں ڈال دیں گے۔"

"میں کوشش کروں گا۔" وہ گلا صاف کرنے کی کوشش کرتے ہوئے مشکل بولا۔ "لیکن ماجا یہ ضرور جاننا چاہے گا کہ میں پھر شہر میں لانے کے بجائے مشکل بانی ریت پر کیوں چھوڑ آیا؟"

"بہانے گھڑنا تمہارا کام ہے۔" میں نے بے پروائی سے کہا اور پھر سلطان شاہ سے مخاطب ہو گیا۔ "فوجی افسروں کے بنگلے ختم ہونے کے بعد کار بائیں طرف میدان میں اتار لینا۔ اسے وہیں چھوڑ دیں گے۔"

"میدان میں نہیں، مجھے یہیں سڑک کے کنارے اتار دو۔ میں وعدہ کرتا ہوں کہ میری وجہ سے تم پر کوئی آنچ نہیں آئے گی۔" شہزادے کی آواز میں خوف کی کپکپی پیدا ہو گئی تھی۔ شاید اس کی چھٹی حس نے آخر کار نوشتۂ دیوار پڑھ ہی لیا تھا۔

میں نے کوئی جواب دیے بغیر پستول اس کی پسلیوں سے ہٹایا۔ اندھیرے میں اپنی گرفت ڈھیلی کیے بغیر اس کی سرد آہنی نال پیشانی کی طرف منتقل کی اور اس سے قبل کہ شہزادہ کچھ سمجھ پاتا، میں نے پستول کا دستہ پوری قوت سے اس کی کنپٹی پر رسید کر دیا۔ شاید اس نے چیخنے کی کوشش کی تھی لیکن اس کے حلق سے ایک بے معنی سی ہچکی برآمد ہو کر رہ گئی اور وہ ہاتھ پیر ڈھیلے چھوڑ کر نشست کی پشت گاہ پر ڈھیر ہو گیا۔ سلطان شاہ نے بنگلے ختم ہوتے ہی کار میدان میں موڑ لی تھی۔

فلیٹ میں پہنچتے ہی سلطان شاہ غسل خانے میں جا گھس گیا اور میں بے سُدھ ہو کر بستر پر گر گیا۔

شہزادے کو ٹھکانے لگا کر اسٹیڈیم روڈ سے واپس لوٹتے ہوئے جب ڈالمیا سیمنٹ فیکٹری سے ذرا آگے ایک موبائل پولیس وین نے ہمیں روکا تو ان کی اس ناگہانی آمد کی وجہ سے دل کی دھڑکنوں نے ان کے لیے دعا شروع کر دی تھی۔ جب تک ہماری کار میں ایک واجب القتل قیدی موجود تھا تو ہمیں پولیس سے سامنا ہی نہیں ہوا تھا لیکن وہ ثبوت ضائع ہونے کے بعد ایک مرتبہ ایسی ضرورت پیش آگئی تھی۔ غنیمت یہ تھا کہ شہزادے کو ٹھکانے لگانے کے بعد ہم نے سارا اسلحہ کار کے کیبن سے ڈگی میں منتقل کر دیا تھا۔ اس لیے ہم سے اندر روشنی کرنے کے لیے کہا گیا تو بلا حیل و حجت اس حکم کی تعمیل کی گئی۔ کار بیش قیمت تھی اور میری تیاری اس سے میل کھاتی تھی۔ سلطان شاہ فیکٹری والے لباس میں تھا اور ڈرائیونگ سیٹ کے لیے موزوں نظر آ رہا تھا۔ اس لیے سرسری جائزے کے بعد مزید تلاشی یا کاغذات کی دیکھ بھال کی ضرورت محسوس کیے بغیر ہمیں روانگی کی اجازت مل گئی تھی۔

میرا اندازہ تھا کہ اس وقت تک شہر کی پولیس نے کیمپ ہاؤس کی ہولی جہانگیر کی مرسڈیز کا سراغ لگا کر اسے اُٹھا لیا ہو گا یا وہ خود ہوش میں آ کر اپنے گھر پہنچ چکا ہو گا۔ اس رات کے لیے یہی کافی تھا کہ میں بروقت جہانگیر کی مدد کے لیے پہنچ گیا تھا اور اگر ڈی ڈی از خود اس کی رہائی کا فیصلہ نہ کرتا تو میں یقیناً اپنا بھرپور کردار ادا کرنے کے قابل تھا۔ اس کے بعد جو کچھ ہوا، وہ میرے نقطۂ نگاہ سے بہت اہم تھا لیکن اسے جزوی کامیابی قرار دیا جا سکتا تھا۔

میں نے اٹھ کر جہانگیر کے گھر کا نمبر ملایا تو مسلسل دو گھنٹیاں بجنے پر میرا ماتھا ٹھنکا۔ جہانگیر گھر پہنچا ہوتا یا نہ پہنچا ہوتا کسی نہ کسی کو فون کا فوری جواب دینا چاہیے تھا۔ تیسری گھنٹی پر ریسیور اٹھایا گیا تو دوسری طرف سے ایک غنودہ مردانہ آواز سنائی دی تھی۔

"یہ جہانگیر صاحب کے گھر کا نمبر ہے؟" میں نے تجسس اور بے چینی کے عالم میں سوال کیا۔ مجھے شبہ ہوا تھا کہ شاید کسی فنی خرابی کی وجہ سے غلط نمبر ملایا تھا۔

"جی صاحب! کون صاحب بول رہے ہیں؟ اس وقت گھر پر کوئی نہیں ہے۔" دوسری طرف سے بے ربط سے جملے کہے گئے تھے۔

"میں جہانگیر صاحب کا دوست ہیرو بول رہا ہوں۔ صاحب کا کچھ پتا چلا یا نہیں؟ سلمیٰ بی بی کہاں ہیں؟"

"میں فضلو مالی بول رہا ہوں صاحب!" ضعیف مردانہ آواز سے نیند کا خمار فوراً ہی کافور ہو گیا۔ "صاحب کا کچھ پتا نہیں۔ سلمیٰ بی بی، ریٹا بی بی اور ڈرائیور کے ساتھ تھوڑی دیر پہلے کہیں گئی ہیں۔"

"فیکٹری؟" میں حیرت سے بولا۔ "وہ اس وقت وہاں کیوں گئی ہے؟"

"پتا نہیں صاحب! میں تو ملازم آدمی ہوں..." وہ میرے لہجے پر ایک دم سہم گیا تھا۔ مجھے اندازہ ہو گیا تھا کہ وہ اس بارے میں کوئی کام کی بات نہیں بتا سکے گا۔ اس لیے میں نے اس کی پوری بات سنے بغیر ہی کریڈل دبا کر فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

آدھی رات گئے سلمیٰ کی فیکٹری روانگی کی خبر سنتے ہی میرے ذہن میں ہولناک اندیشوں نے سر اٹھایا تھا۔ ہم نے واپسی پر راستے میں اور شہزادے کے ساتھ کافی وقت برباد کیا تھا جب کہ ڈی ڈی تیز رفتاری سے براہِ راست شہر پہنچا تھا۔ اس لیے اس کے پاس کوئی نیا کھیل شروع کرنے کے لیے کافی وقت تھا۔ میں نے پوری کوشش کی تھی کہ شاہ باغ میں پیش آنے والے واقعات کو جہانگیر کے اغوا کی واردات سے الگ رکھوں لیکن ڈی ڈی جیسے عیار آدمی کے لیے کڑیاں ملا لینا ناممکن نہیں تھا۔ سلمیٰ کو کسی مضبوط بہانے کے ذریعے گھر سے باہر نکال کر اغوا کیا جانا بھی امکانات میں سے نہیں تھا لیکن اس نظریے پر وقت برباد کرنے سے پہلے یہ ضروری ہو گیا تھا کہ جہانگیر کی فیکٹری فون کر کے اصل صورتِ حال دریافت کی جائے۔

لیکن جیسے ہی کارخانے کا نمبر ملاتے ہی پہلی گھنٹی پر ریسیور اٹھا لیا گیا اور میں نے ریٹا کی آواز پہچان لی۔

"خدا کا شکر ہے کہ تم وہاں موجود ہو!" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "میں پیٹر واک بول رہا ہوں۔ تم دونوں وہاں کیا کر رہی ہو؟ سلمیٰ کا کیا حال ہے؟"

"جہانگیر بہت زخمی ہے۔ کسی نے فون پر فیکٹری کے چوکیدار کو بتایا تھا کہ اس کے صاحب کی گاڑی قریب ہی موجود ہے۔ چوکیدار نے اسے مذاق سمجھا پھر وہ باہر گیا تو اسے برابر والی فیکٹری کے ساتھ مرسڈیز نظر آ گئی۔ جہانگیر پچھلی سیٹ پر بے ہوش پڑا تھا۔ رستم خان اکیلا گاڑی کو دھکیل کر فیکٹری میں لایا پھر اس نے ہمیں فون کر دیا۔" ریٹا ایک ہی سانس میں بتاتی چلی گئی۔ "ابھی جہانگیر ہوش میں ہے۔ میں نے ان کے فیملی ڈاکٹر کو فون کر دیا ہے وہ آتا ہی ہوگا۔"

"گڈ! ذرا سلمیٰ سے میری بات کرا دو۔" میں نے اپنے اندر گہرے اطمینان کی لہر محسوس کرتے ہوئے کہا۔ "میں تم لوگوں کی طرف سے بہت زیادہ فکر مند ہو گیا تھا۔"

"ہولڈ کرو! میں اسے بلاتی ہوں۔" ریٹا کی آواز سنائی دی پھر سکوت چھا گیا۔

چند ثانیوں بعد ہی لائن پر سلمیٰ کی کھنکتی ہوئی غصیلی آواز ابھری۔ "تم بہت سنگ دل اور مطلبی آدمی ہو۔ جہانگیر زخموں سے چور ہے اور تم پتا نہیں کہاں اپنا منہ چھپائے پھر رہے ہو..."

غصے اور جذبات سے اسے اپنے اوپر قابو نہیں رہا تھا۔

"میں اسی کی تلاش میں تھا سلمیٰ!" میں نے اس کی بات کاٹ کر تحمل سے کہا۔ "میں نے خود اسے اپنی آنکھوں سے ان لوگوں کے چنگل سے رہائی پاتے دیکھا تھا..."

"وہ خود تم سے بات کرنا چاہ رہے ہیں۔" سلمیٰ کی آواز میں صدمے اور خوشی کا ملا جلا تاثر پیدا ہو گیا۔ "میں فون ان کے پاس لے جا رہی ہوں۔ کاش تم دیکھتے کہ اس وقت ان کی کیا حالت ہے!"

"اس کی باتوں پر مت جانا!" قدرے توقف کے بعد ریسیور پر جہانگیر کی کرب میں ڈوبی ہوئی آواز ابھری۔ "میں ٹھیک ہوں، دو تین روز کی مرہم پٹی سے اور ٹھیک ہو جاؤں گا لیکن تم پر برا وقت آنے والا ہے..."

"تم زیادہ مت بولو، کمزوری بڑھ جائے گی۔" میں نے اس کی بات کاٹتے ہوئے کہا۔ "میں خود ابھی اس کاٹیج سے آ رہا ہوں جہاں تم قید تھے۔ میں نے وہاں بہت کچھ سنا اور دیکھا ہے۔ میں تمہاری ہمت اور حوصلے کی داد نہیں دے سکتا۔ تم نے اپنی زبان بند رکھ کر مجھ پر زندگی کا سب سے بڑا احسان کیا ہے جس کا میں عمر بھر بھی بدلہ نہیں چکا سکتا۔"

"تم وہاں موجود تھے؟" اس کی حیرت آمیز سرگوشیانہ آواز ابھری۔

"وہ از خود تمہیں رہا کرنے کا فیصلہ نہ کرتا تو میں حرکت میں آ جاتا۔ تمہارے چلے آنے کے بعد اب وہاں تباہی کا راج ہے۔ کئی آدمی مرے ہیں۔ وہ قسمت کا دھنی تھا کہ میری آنکھوں میں دھول جھونک کر نکل گیا۔ ورنہ آج میں نے اسے بھی ڈھیر کیا ہوتا۔"

"وہ کون سی جگہ تھی؟" اس کی آواز پر شدید نقاہت طاری تھی مگر اس کے ذہن میں تجسس پھر بھی زندہ تھا۔

"شاہ باغ جو ہمارے زمانے میں راجا فریڈ فارم ہوا کرتا تھا۔ تم بولنے کے بجائے اب میری بات سنتے رہو۔ میں ریٹا کا عاشق بن کر اس کے پیچھے لگ گیا ہوں اور وہ مجھ سے خوف زدہ ہے۔ اسے مجھ پر ڈی ڈی ہونے کا شبہ تھا۔ اسی لیے تمہارے اغوا کی نوبت آئی۔ اب ہم ایک دوسرے سے دور رہیں گے، میں فون پر تم سے رابطہ قائم کر لیا کروں گا۔ میری طرف سے سلمیٰ کو سمجھا دینا۔ وہ جذبات کی رو میں آ کر بہت جلد بدظن ہو جاتی ہے۔ ڈی ڈی کو تمہارے ساتھ تشدد کی بھاری جانی اور مالی قیمت ادا کرنی پڑی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ چند روز میں وہ غزالہ کی رفاقت سے بھی ہمیشہ کے لیے محروم ہو جائے۔"

"تمہارے پاس بڑی خبریں ہیں لیکن میری حالت غیر ہو رہی ہے۔" اس نے کراہتے ہوئے کہا۔ "فون کرتے رہنا۔ میں سلمیٰ کو سمجھا دوں گا۔"

"اپنا خیال رکھنا جہانگیر! مجھے افسوس ہے کہ میں اسی شہر میں ہوتے ہوئے بھی تم سے دور رہنے پر مجبور ہوں۔" میں نے دکھی

لہجے میں کہا لیکن اس اثنا میں وہ ریسیور سلمیٰ کو دے چکا تھا۔

”کاش! میں کسی دن تم دونوں کی بومیاں بچھ سکوں۔“ سلمیٰ نے میرے خاموش ہونے پر ایک گہرا سانس لے کر کہا تھا ”پتا نہیں تم دونوں شہر میں کیا کرتے پھر رہے ہو۔ کاروبار میں تو ایسی خونریز دشمنیاں کبھی میرے دیکھنے اور سننے میں نہیں آئیں۔۔۔“

”کاروباری رقابتیں اس سے زیادہ بھیانک ہوتی ہیں سلمیٰ! اس بارے میں سوچ کر اپنے ذہن کو زیادہ متفکر نہ کرو اور پوری یکسوئی سے جہانگیر کی دیکھ بھال کرو۔ اسے تمہاری توجہ کی ضرورت ہے۔“

مزید چند فقروں کے تبادلے کے بعد میں نے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔ میں نے اسے یہ سمجھا دیا تھا کہ جہانگیر کی ذہنی حالت اس وقت اعتدال پر نہیں تھی۔ اس لیے سلمیٰ کو اس امر کی پوری احتیاط کرنی تھی کہ گھر سے باہر کے کسی فرد کو اس واقعے کی بھنک نہ مل سکے۔ فیکٹری کے عملے میں وہ صرف ریشم خان پر اعتماد کر سکتی تھی جو اپنی گردن کٹوا کر بھی اپنے مالک کا حق نمک ادا کرنے کی صلاحیت رکھتی تھی۔

میں نے ریسیور کریڈل پر ڈال کر سر اٹھایا تو سلطان شاہ بدن پر چادر لپیٹے میرے سامنے کھڑا ہوا تھا۔ چھوٹے تولیے سے سر اور بدن خشک کرتے ہوئے وہ معنی خیز نظروں سے میری طرف دیکھ رہا تھا۔

”جہانگیر اپنی فیکٹری میں پہنچ گیا ہے۔“ میں نے اسے آگاہ کیا ”اس کی بیوی بھی وہیں آ پہنچی ہے۔“

”جلد یا بدیر اسے تو پہنچنا ہی تھا۔“ وہ پرسکون لہجے میں بولا۔ ”ڈی ڈی شکست کا داغ سینے پر لے کر واپس لوٹا ہے۔ تمہیں اپنے گھر کی بھی خبر لینی چاہیے۔“

میں ابھی ابھی ننگا ہوں سے اس کی طرف دیکھتا رہا۔ اس کا آخری فقرہ میرے پلے نہیں پڑا تھا۔

”دلدار آغا کے گھر فون کرو۔“ اس نے آہستگی سے کہا۔ ”اس کی چھت کے نیچے بھی کوئی تمہاری توجہ اور ہمدردی کا مستحق ہے۔“

مجھے اس کی بات میں کوئی وزن محسوس نہیں ہوا۔ اول تو مجھے یقین نہیں تھا کہ ڈی ڈی شاہ باغ میں منہ کی کھانے کے بعد اپنے گھر کا رخ کرنے کی جرأت کر سکے گا اور اگر وہ ادھر چلا بھی جاتا تو مجھے عزالہ پر پورا اعتماد تھا کہ بدلے ہوئے حالات میں وہ صورت حال کو سنبھال کر کسی بھی خطرے سے اپنا بچاؤ کر سکتی تھی لیکن پھر بھی میں نے ریسیور اٹھا کر دلدار آغا کا نمبر ملانا شروع کر دیا۔

دوسری طرف سے فوراً ہی اس خونخوار بھیڑیے کی مانوس آواز سن کر میں چونک پڑا تھا۔ اس رات وہ بار بار میرے

اندازوں کو مات دینے پر تلا ہوا نظر آ رہا تھا۔

”شکریہ حضور۔“ تم نے دیکھ لیا کہ میرے دو ٹوک لہجے میں دینے سے آواز بدل کر سپاٹ کے خشونت بھرا لہجہ اختیار کرتے ہوئے کہا ”شاہ باغ سے تم نکل بھاگے لیکن بہت جلد میرا ہاتھ تمہارے نرخرے پر ہو گا۔“

”تم میرا بال بھی بیکا نہیں کر سکتے۔“ اس کے سرد اور سپاٹ لہجے پر ہذیانی انداز غالب آ گیا ”شاہ باغ میں جو کچھ ہوا ہے اس کا انجام میں کل دکھاؤں گا۔ اس خونریزی کے بدلے پورے شہر کو خون میں نہلا دوں گا۔ تم تماشا دیکھو گے اور کچھ نہ کر پاؤ گے۔۔۔“

اس کی دھمکی نے مجھے اندر سے دہلا دیا لیکن میں نے بظاہر بے پروائی اختیار کرتے ہوئے کہا ”شہر سے تمہیں کیا لینا؟ میں تو ابھی شہر تو نہیں ہوں۔ اب یہی دیکھ لو کہ میرے سامنے بے بس ہو کر تم نے پورے شہر سے انتقام لینے کی بکواس شروع کر دی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ ناکامی کے صدمے اور جان کے خوف نے تمہارا دماغ الٹ کر رکھ دیا ہے۔۔۔“

جواب میں پھر اس کا زہر میں ڈوبا ہوا ایک جنگلی سا قہقہہ ابھرا ”دماغ میرا نہیں تمہارا الٹ جائے گا۔ شہر کے ساتھ تمہیں بھی معاف نہیں کروں گا۔ تمہاری دلکش بیوی اب میرے قبضے میں ہے۔ کان کھول کر سن لو کہ میں نے تمہیں آج اچھی طرح پہچان لیا ہے۔“

اپنا فقرہ مکمل کرتے ہی اس نے شاید ریسیور کریڈل پر رکھ دیا۔ میں کئی بار ہیلو ہیلو کرتا رہا لیکن دوسری طرف سے کوئی جواب نہ ملنے پر مایوس ہو کر میں نے بھی ریسیور رکھ دیا۔

اس کے آخری دو فقروں نے میرا دوران خون تیز کر دیا تھا اور ذہن پر اچانک سناٹا طاری ہوتا چلا گیا تھا۔ میں نے اس کے دونوں فقروں پر غور کرنا چاہا لیکن ذہن نے میرا ساتھ دینے سے انکار کر دیا۔

میں ڈیجی تھا اور میری محبت عزالہ ڈی ڈی کے قبضے میں تھی۔ یہ ایک حقیقت تھی اور ڈی ڈی شاید یہی بات مجھے جتانا چاہ رہا تھا۔ اس کے علاوہ ان الفاظ کا کوئی مفہوم میرے ذہن میں نہیں آ رہا تھا۔

ہم دونوں بہت تیزی کے ساتھ دوبارہ روانگی کے لیے تیار ہوئے تھے کیونکہ دلدار آغا کے الفاظ سے بس یہی ایک مفہوم سمجھ میں آتا تھا کہ اس نے مجھے ڈیجی کی حیثیت سے پہچان لیا تھا اور میرے ہاتھوں اپنی مسلسل شکست کا بدلہ وہ عزالہ سے لینے پر تل گیا تھا جسے اس نے اپنی شرافت کے فریب سے اپنی بیوی بنا لیا تھا۔ دوسری طرف میری عزالہ سے مناسبت ہو چکی تھی۔ اس لیے دلدار آغا کی کسی بھی

بیداری کی صورت میں وہ پوری قوت مزاحمت کرتی۔ دلدار آغا جیسا مزاج رکھنے والے لوگوں کے ایک ایسے سفاک گروہ کا سرغنہ تھا جو اپنے ہتھیاروں کے بے محابا استعمال سے انسانی لہو کی ہولی کھیلنے کے کسی بھی موقع پر ذرا بھی تردد سے کام نہیں لیتا تھا۔ ان کے مقابلے میں غزالہ تنہا تھی۔ اس لیے اس کی ذات کو کسی بھی لمحے ناقابل تصور خطرات پیش آسکتے تھے۔ اس کی مدد کے لیے مجھے ہر قیمت پر اس کے پاس پہنچنا تھا۔

ہوسکتا ہے کہ دلدار آغا کو مغالطہ ہوا ہو۔ اس نے غزالہ ڈی ڈی کے بجائے کسی اور حیثیت سے پہچانا ہو؟"

اسی لمحے میں سلطان شاہ نے پُرخیال لہجے میں اپنی رائے کا اظہار کیا۔

"ہوسکتا ہے!" میں نے بحث میں پڑنے کے بجائے مختصر جواب دیا۔ "لیکن اب میں غزالہ کے بارے میں کوئی خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں ہوں۔"

"آج کے واقعے نے اس کا دماغ الٹ دیا ہے۔" سلطان شاہ مجھے باتوں میں الجھائے رکھنے پر آمادہ نظر آرہا تھا۔ "پتا نہیں وہ پورے شہر سے کس طرح انتقام لینا چاہ رہا ہے؟"

"تخریبی ذہن رکھنے والے اس جیسے سنگ دل آدمی کے لیے کچھ بھی مشکل نہیں۔ شہر کو پانی فراہم کرنے والے کسی بھی ذخیرہ آب میں آسانی سے زہر ملایا جاسکتا ہے۔ ان کھلے ہوئے تالابوں پر عام حالات میں کوئی نگرانی نہیں رکھی جاتی۔" میں نے کہا۔ "اس کے چند آدمی لمحوں میں شہر کے حساس علاقوں میں گولیاں برساتے ہوئے گزر سکتے ہیں۔ یا پھر شہر کے کسی حصے میں کسی مخصوص علاقے میں چند بے گناہ لوگوں کو بے دردی سے قتل کرکے فسادات کی آگ بھڑکائی جاسکتی ہے۔ ان میں سے کوئی بھی ایک قدم پورے شہر کی پُرسکون فضا میں تشدد، خوف و ہراس، نفسا نفسی اور افراتفری پھیلانے کے لیے کافی ہوگا۔"

"ہمیں اب فوری طور پر ڈی ڈی کے فتنے کا سدباب کرنا ہوگا۔" سلطان شاہ فکرمند نظر آنے لگا۔ "تمھیں شاید صحیح اندازہ نہیں لیکن میں شہر کے ایک حساس علاقے میں رہتا ہوں اور ڈی ڈی کی فیکٹری اب بھی میرے ساتھ مختلف زبانیں بولنے والے لوگ کام کرتے ہیں۔ ان کے دلوں کی گہرائیوں میں ہر وقت روزگار اور زندگی کا خوف پنہاں رہتا ہے۔ دلچسپ بات یہ ہے کہ ان میں سے کوئی بھی خوش یا مطمئن نہیں۔ ہر شخص دوسرے کے خوف میں مبتلا ہے۔ شہر میں بد اعتمادی اور افواہوں کا ایک ایسا منظم سلسلہ چل پڑا ہے کہ برسوں سے یکجائی میں رہنے اور جینے والے ایک دوسرے کی طرف سے بد اعتمادی کا شکار ہوگئے ہیں۔ ہر محلے میں آنے والے اجنبی ملاقاتیوں پر گہری نظر رکھی جاتی ہے۔ یہ حالات خود بخود پیدا نہیں ہوئے بلکہ ان کوششوں اور ماحول نے اپنے خاص عزائم اور مفادات کے تحفظ کے لیے پروان چڑھایا ہے....."

"تم تو اس طرح بات کر رہے ہو جیسے ڈی ڈی میری مٹھی میں بند ہو اور میں جب چاہوں اس کی گردن توڑ سکتا ہوں۔" میں نے مغموم لہجے میں کہا۔ "میرا بس چلے تو میں اسے ایک لمحے کے لیے بھی زندہ نہ رہنے دوں لیکن مسئلہ یہ ہے کہ ہمیں کسی کی بھی زندگی یا موت پر کوئی اختیار نہیں۔ یہ دوسری بات ہے کہ کسی کی اجل آہی جاتی ہے تو ہم گیلیوں کی طرح بڑھ کر کامیابی کے ساتھ اپنا وار کرگزرتے ہیں اور پھر اس قتل کو اپنا کارنامہ سمجھ لیتے ہیں...."

"اوہو!" وہ میری بات پوری ہونے سے پہلے ہی تحیر آمیز لہجے میں بول پڑا۔ "اس وقت تو تم کسی مولوی کی طرح بات کر رہے ہو۔ معلوم ہوتا ہے کہ تم نے بھی اپنے نوسو چوہے پورے کرلیے ہیں۔"

"زندگی کی رنگینیوں میں دن رات غرق رہ کر زندگی گزارو تو ایسی باتیں بھولے سے بھی یاد نہیں آتیں لیکن اپنے ساتھ پیش آنے والے واقعات پر ہی غور کرلیا جائے تو اندازہ ہونے لگتا ہے کہ ہماری لگام کسی اور کے ہاتھ میں ہے۔ عقل اور حساب کی رو سے اب تک دلدار آغا کو مرجانا چاہیے تھا لیکن وہ زندہ ہے اور بادوت مارا گیا۔ مجھ جیسا تقریباً ہلاکت کا قدر تھا لیکن ڈی ڈی نے اسے میرے لیے جان سمجھ کر زندہ چھوڑ دیا۔ آخر ایسا کیوں ہوتا ہے؟ جس طرح وہ اور دو ہمیشہ چار ہونے میں اسی طرح دوسرے واقعات کے بارے میں ہمارے حساب اور اندازے کیوں درست ثابت نہیں ہوتے؟"

"میں تمھاری بات کو چیلنج نہیں کر رہا تھا۔" میرے موڈ کا اندازہ ہوتے ہی وہ مدافعانہ لہجے میں بولا۔ "ایسی باتیں اونچے لوگ کرتے ہیں۔ جو اپنے نفس کے غلام نہیں ہوتے لیکن تم کو میں نے کبھی اپنے نفس کا مقابلہ کرتے ہوئے نہیں دیکھا۔ جو دل چاہتا ہے کرگزرتے ہو۔ اس لیے تمھاری زبان سے یہ باتیں عجیب لگ رہی تھیں۔"

"اسی لیے کہا گیا ہے کہ یہ نہ دیکھو کہ کون کہہ رہا ہے بلکہ یہ غور کرو کہ وہ کیا کہہ رہا ہے۔" میں نے مسکراتے ہوئے اسے لاجواب کردیا اور وہ گنگناتا ہوا کھڑکی سے باہر اندھیرے میں کچھ تلاش کرنے لگا۔

ڈیفنس کے پُرسکون علاقے میں دلدار آغا کا مکان معیار دیکھا جاتا تھا۔ شہر کے خوشحال اور امن پسند باسیوں

کے لیے وہ بستی بڑے ارمانوں اور دعووں کے ساتھ بسائی گئی تھی تاکہ لوگ اپنی چار دیواریوں میں کسی کی مداخلت کے خوف یا خطرے کے بغیر اپنے شب و روز سکون چین سے گزار سکیں۔ اپنے خول میں مست رہنے کی یہ ریت اس علاقے میں بڑی تیزی کے ساتھ مستحکم ہوتی چلی گئی اور پھر اس کی کوکھ سے اس بیگانگی نے جنم لیا جو جرائم کی پشت پناہ بن جاتی ہے۔ اس علاقے میں رہنے والوں کی بھاری اکثریت شہر کے شرفاء اور معززین کی تھی جنہیں اس بات سے کوئی واسطہ نہیں تھا کہ ان کی دیوار کے پیچھے کون رہتا تھا اور کیا کرتا تھا۔ سب اپنے کام سے کام رکھنے والے لوگ تھے جو لوگ سحر خیز تھے اور آوارگی سے پاک صبح کی کھلی فضا میں چہل قدمی کے عادی تھے، وہ چند روز کی آشنائی کے بعد ایک دوسرے کو چھڑی کے اشارے سے سلام کر لیتے تھے یا رک کر چند بول بول لیتے تھے۔ اس سے آگے اس بستی میں محلے داری کی روایتی رسوم کبھی نہیں پنپ سکی تھیں جس سے فائدہ اٹھا کر شہر کے بہت سے جرائم پیشہ مرد اور عورتوں نے پہلے کرائے کے مکانات میں ڈیرے جمانے بغیر ان میں سے بعضوں نے بھتوں کے ذریعے سرمایہ جمع کر کے کچھ مکانات بھی خرید لیے تھے۔ کالے دھن کے یہ لوگ اجلے اجلے تنوں کے ساتھ شہر کے معززین اور شرفاء کے درمیان روپوش تھے جہاں قانون کی اندھی آنکھیں بھی شکار کر لیتے آہنی شکنجے میں جکڑنے سے پہلے چند بھیا کئی بار اس کا جائزہ لینے پر مجبور ہو جاتی تھیں۔ لیاقت آباد، محمود آباد، گلبہار، منظور کالونی، اورنگی اور بنارس کے علاقوں سے تو گھر میں سوتے ہوئے کسی بھی شخص کو کسی فرد جرم کے بغیر محض شامل تفتیش کرنے کے لیے اٹھا کر دو چار روز کے لیے بے فکری سے حوالات میں بند کیا جا سکتا تھا لیکن اہل ثروت معززین اور شرفاء پر ہاتھ ڈالنا آسان نہیں تھا۔ وہ تقریباً سب ہی ٹیکس گزار شہری تھے جن کی دی ہوئی خطیر رقومات سے خزانے کا کاروبار چلتا تھا اس لیے قانون ان کا پشتیبان تھا۔ کچھ تو ایسے بارسوخ بھی رہتے ہوں گے جن سے قانون پناہ مانگتا ہو گا۔ ان ہی مراعات کی وجہ سے دلدار آغا جیسے مکار اور موذی شخص نے اس بستی میں پناہ لی ہوئی تھی۔ جانز فارماسیوٹیکل کا مالک ہونے کی وجہ سے کوئی اس پر شک بھی نہیں کر سکتا تھا کہ اپنے دوسرے روپ میں وہ موت کے سوداگروں کی سرپرستی کر رہا تھا۔

یہ اس کی بدنصیبی تھی کہ وہ خود کو قانون کے محافظوں کی نگاہوں سے اوجھل رکھنے میں تو کامیاب ہو گیا تھا لیکن میری نظروں سے نہ بچ سکا تھا۔ اس کے گھر کی طرف جانے والی خوابیدہ سڑکوں پر کار ڈرائیو کرتے ہوئے جب بنگلہ دور سے گولیاں چلنے کی چند آوازیں آئیں تو میں چونک پڑا اور میں نے مضطرب ہو کر کار کی رفتار میں اضافہ کر دیا۔ شہر کے حالات روز بروز خراب سے خراب تر ہوتے جا رہے تھے۔ امن و امان کی قابل رشک صورتحال تشویشناک رخ اختیار کرتی جا رہی تھی۔ دن دہاڑے ڈاکے پڑ رہے تھے۔ پسماندہ علاقوں میں قتل ہو رہے تھے اور قاتل دندناتے ہوئے فرار ہو جاتے تھے۔ معروف شاہراہوں پر چلتی گاڑیاں روک کر سرعام وارداتیں کی جا رہی تھیں لیکن میری معلومات کے مطابق ڈیفنس کا علاقہ ان جرائم کی زد میں آنے سے بڑی حد تک محفوظ تھا کیونکہ ہر بنگلہ آہنی پھاٹک کے پیچھے اگر خونخوار کتے موجود نہیں ہوتے تھے تو بھی ایک دو مسلح محافظ چوکیدار یا دربان دشمن کی گھات لگائے ہر وقت تیار بیٹھے رہتے تھے۔ اس لیے فائرنگ کی ان آوازوں کی اہمیت میری نگاہ میں غیر معمولی ہو گئی تھی۔

اس وقت میں دلدار آغا کے مکان سے زیادہ دور نہیں تھا۔ کار کی رفتار بڑھانے کے ساتھ ہی فائرنگ کا شور واضح ہونے لگا۔ ان آوازوں میں خاصا تسلسل پایا جاتا تھا جیسے دو فریق باقاعدہ جم کر ایک دوسرے کا مقابلہ کر رہے ہوں۔ اس مقابلے میں پستول بھی چلائے جا رہے تھے اور ہیبت ناک خودکار رائفلیں بھی اپنی مرگ آسا آوازوں میں نغمے الاپ رہی تھیں۔

آخر کار وہی نکلا جس کا مجھے اندیشہ تھا۔ دلدار آغا کے مکان کے قرب و جوار میں گولیاں چل رہی تھیں۔ مجھے اندازہ ہوا کہ اکا دکا آوازیں اس کے مکان سے بھی آ رہی تھیں۔ فائرنگ میں اتنی شدت تھی کہ اس قلیل سی مدت میں فضا میں خاصی دور تک بارود کی بو پھیل گئی تھی اور کئی مکانوں میں رکھوالوں کے کتے پوری قوت سے بھونک رہے تھے۔

گولیاں کئی اطراف سے آ رہی تھیں اور اس وقت دلدار آغا کی گلی میں گھسنا چلتی ہوئی گولیوں کو نشانہ کا [illegible] فراہم کرنے کے مترادف ہوتا اس لیے میں نے گاڑی محفوظ فاصلے پر ہی روک لی۔

کمال کی بات یہ تھی کہ میں پچھلے ڈیڑھ دو منٹ سے فائرنگ کی آوازیں سنتا ہوا دور سے وہاں پہنچا تھا اور اس آباد علاقے کے مکانات کی روشنیوں سے اندازہ ہو رہا تھا کہ کوئی مکان اپنے مکینوں سے خالی نہیں تھا پھر بھی سارے پھاٹک بند پڑے تھے یا پہلی گولی چلتے ہی بند کر لیے گئے

تھے۔ سڑکیں ویران پڑی ہوئی تھیں اور کسی نے بھی صورت حال
معلوم کرنے یا کسی انجان مظلوم کو مقتول بننے سے بچانے
کے لیے باہر آنے کی زحمت نہیں کی تھی۔ میرے لیے وہ دلی
وجہ اطمینان تھی۔ یعنی کسی بازپرس سے دوچار ہوئے بغیر
اس معرکے میں اپنا کردار ادا کرنے کا فیصلہ کر سکتا تھا۔
"یہ تو پہلے ہی سے کام چل پڑا ہے۔ ہم سے پہلے کون
ادھر آ گیا ہے؟" سلطان شاہ نے گھبرائی ہوئی آواز میں کہا۔
"فائرنگ اندھا دھند ہو رہی ہے۔" میں نے اپنے
ذہن پر زور دیتے ہوئے خود کلامی کے سے انداز میں کہا۔
"جہاں تک مجھے یاد پڑتا ہے، پہلے پستول چلائے گئے
تھے بعد میں خودکار رائفلیں بھی گرجنے لگیں...۔"
"لیکن یہ ہو کیا رہا ہے؟ گولیوں کی اس برسات میں
تو ہم کچھ بھی نہ کر سکیں گے۔"
میرے ذہن میں اس صورت حال کا ایک خاکہ بن
رہا تھا۔ غزالہ دلدار آغا سے باغی ہو چکی تھی اور اس نے
دلدار کے گھر واپس لوٹنے سے پہلے اپنے دفاع کے لیے
گھر واپس لوٹنے سے پہلے اپنے دفاع کے لیے کہیں سے
ہی کوئی پستول حاصل کر لیا تھا کیوں کہ ملازمین نے اسے
اسے احساس دلا دیا تھا کہ دلدار آغا کی اجازت کے بغیر وہ
گھر سے باہر قدم نہیں نکال سکتی تھی۔ دوسری طرف دلدار
شکست کے زخم چاٹتا ہوا اپنے گھر لوٹا تھا۔ غزالہ اس کی
ہو رہی تھی لیکن اس نے شاید اپنی جھلاہٹ کے زیر اثر
اس کے ساتھ مال غنیمت میں ہاتھ آئی ہوئی لونڈی کا سا
سلوک کرنا چاہا اور غزالہ بھڑک گئی۔ میری دانست میں
پستول کی پہلی گولی اسی نے چلائی تھی۔ اس نے فائر کرتے
ہوئے دلدار آغا کے مکان سے فرار ہونا چاہا ہو گا لیکن
مکان کی حفاظت پر مامور غنڈوں نے اپنے آقا کے
مکان میں نامعلوم دشمنوں کے حملے کا خطرہ محسوس کر کے
آناً فاناً میں اس علاقے کو میدان کارزار میں تبدیل کر دیا۔
دلدار آغا کے مکان کو آنے والے راستوں پر متعین اس
کے مسلح آدمی اصل صورت حال کا تصور ہی نہیں کر سکے
تھے اور بوکھلاہٹ میں اندھا دھند اپنا اسلحہ ضائع کیے
جا رہے تھے۔
اپنے اس مفروضے کی بنیاد پر میں نے اپنی نگاہیں
جائے واردات کی سمت میں مرکوز کر دیں۔ میری دانست
میں اس صورت حال کا زیادہ دیر جاری رہنا غزالہ کے حق
میں مہلک ثابت ہو سکتا تھا۔ اندر وہ اکیلی، دلدار آغا اور
اس کے ملازمین میں گھری ہوئی تھی اور باہر ہر طرف فولادی
نالوں سے موت کے گیت ابل رہے تھے۔ وہاں کسی توجہ

کے بعد میں نے فائرنگ کی ہلکی سی چمک کی بنا پر اس ٹولی
کی کمین گاہ کا تعین کر لیا جو ہم سے قریب ترین تھی۔ وہ لوگ
آگے فائر کر رہے تھے اور ہم تقریباً ان کی پشت پر تھے۔
بلا ارادہ ہی میں نے سلطان شاہ کی طرف ہاتھ بڑھایا۔
"وہ نہ اندر ٹھہر سکتی ہے، نہ باہر نکل سکتی ہے۔ ہمیں
اس صورت حال کا کچھ نہ کچھ سد باب کرنا ہی ہو گا۔"
سلطان شاہ میرے ساتھ رہ کر میرا اتنا مزاج آشنا
ہو گیا تھا کہ اس نے زبان سے ایک لفظ بھی نکالے بغیر
میرا مطلب سمجھ لیا اور ایک دستی بم میرے بڑھے ہوئے
ہاتھ پر رکھ دیا۔
"ٹھہرو!" مجھے کار کا دروازہ کھولتے دیکھ کر وہ
پریشان ہو گیا۔ "تم کہاں جا رہے ہو؟"
"وہ ٹولی یہاں سے زیادہ دور ہے۔ میں آگے بڑھ
کر ان پر وار کروں گا۔ تم بے فکر رہو۔ میں چند منٹ میں واپس
لوٹ آؤں گا۔ میرے پاس بھرا ہوا پستول بھی موجود ہے۔"
بائیں ہاتھ میں دستی بم اور دائیں ہاتھ میں بھرا ہوا
پستول لے کر میں قریبی مکانات کے احاطے کی دیوار کے
سائے میں تیزی سے آگے بڑھنے لگا۔ وہ لوگ دو گاڑیوں
کے عقب میں سے فائرنگ کر رہے تھے۔ میں بے خوفی
کے ساتھ پیش قدمی کرتا رہا اور جب مجھے یقین ہو گیا
کہ میرا پھینکا ہوا دستی بم ان کو اپنی زد میں لے لے گا تو
میں نے پستول جیب میں ڈال کر بم اپنے داہنے ہاتھ میں
منتقل کیا اور دانتوں سے اس کی پن نکال کر ایک لمحہ
بھی ضائع کیے بغیر وہ دستی بم پوری طاقت سے ان
لوگوں کی طرف اچھال دیا۔
بم گرنے سے پورا علاقہ ہولناک دھماکے سے لرز اٹھا۔
دھوئیں اور شعلوں کے بادل میں متعدد کربناک انسانی چیخیں
ابھریں اور چند ثانیوں کے لیے ہر طرف سے فائرنگ کا
شور تھم گیا لیکن میں بم مارنے کے بعد اپنی جگہ نہیں رکا بلکہ
واپس اپنی کار کی طرف دوڑ پڑا۔
"کار کنارے پر کر کے لاک کر دو۔" میں نے سلطان
شاہ کو ہدایت کی۔ "اور ہتھیار لے کر باہر آ جاؤ۔ اس طرف
سے ہم کو پیش قدمی کا موقع مل جائے گا۔"
اس نے پھرتی کے ساتھ میری ہدایت پر عمل کیا۔ اس
وقت تک باہر سے کی جانے والی فائرنگ تھمی ہوئی تھی
البتہ اندر سے پستول کے اکا دکا فائروں کی آواز بدستور
سنائی دے رہی تھی۔ غنیمت یہ تھا کہ میرے پھینکے ہوئے
بم کے نتیجے میں وہاں کھڑی ہوئی دونوں گاڑیوں میں سے کسی کار کی
پٹرول ٹنکی نے آگ نہیں پکڑی تھی ورنہ نصف درجن

میں آگ پھیل جاتی بلکہ اس کی روشنی میں ہمارے لیے بھی پیش قدمی کرنا دشوار ہو جاتا ہے۔

کاروں کے تباہ شدہ ڈھانچے کے درمیان سناٹا چھا چکا تھا۔ اگر ان غنڈوں میں سے کوئی زندہ بچ بھی گیا تھا تو وہ غالباً وہاں سے نکل کر اپنے دوسرے ساتھیوں کی طرف بھاگ گیا تھا۔ ہم نے دلدار آغا کے مکان کا جائزہ لینے کے لیے ان ہی ڈھانچوں کے درمیان اپنا پہلا مورچہ قائم کر لیا۔ وہاں سے دلدار آغا کے مکان کا آہنی پھاٹک نظر آ رہا تھا۔ پھاٹک پر اندھیرا تھا۔ باہر کے راستوں پر موجود اس کے آدمی بم کے دھماکے سے خائف ہو کر اپنی جگہوں پہ چھپ چکے تھے اور دوبارہ فائرنگ کا آغاز نہیں ہوا تھا۔

"ہیلو ہیلو! انگل کالنگ پیٹرول فور!" اچانک قریب ہی کسی ریڈیائی آواز سنائی دی اور میں چونک پڑا۔ اس ملبے میں تین مسخ شدہ لاشیں ہم دیکھ چکے تھے لیکن ان کا تفصیلی جائزہ لینے کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی لیکن وہ ریڈیائی آواز ہمیں ان کی طرف متوجہ کرنے کے لیے کافی تھی۔

وقفے وقفے سے وہ آواز لاشوں کے قریب پڑے ہوئے ایک مختصر سے وائرلیس ٹرانسمیٹر سے ابھر رہی تھی جو دھماکے سے تباہ ہونے سے بچ گیا تھا۔

تیسری بار جب کال شری پیغام مکمل ہوتے ہی میں نے ٹرانسمیٹر کا بٹن دبایا اور بھرائی ہوئی آواز میں بولا "میری مدد کرو... میں بری طرح زخمی ہوں اور اپنے قدموں پر بھی نہیں چل سکتا۔ میرے چاروں طرف سناٹا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ باقی تمام لوگ اپنی زندگیوں سے محروم ہو چکے ہیں... اوور!"

میری پھنسی پھنسی کراہتی ہوئی آواز نے دوسری طرف والے کو الجھن میں ڈال دیا۔ "تم کون ہو؟ اپنی شناخت دو کوشش کرو تو ہم ایک پارٹی تمہاری طرف بھیجتے ہیں... اوور!"

"لعنت ہے ایسی شناخت زندگی پر۔" میں ایک ایک کر بے زاری کے عالم میں بولا "مجھے کچھ نہیں پتا کہ میں کہاں ہوں، دونوں ٹانگیں ٹوٹ گئی ہیں۔ میں مر رہا ہوں اور تم میری شناخت پوچھ رہے ہو... اوور!"

"تم ہمیں دھوکا نہیں دے سکتے!" دوسری طرف سے اس بار بے اعتماد تلخ لہجے میں کہا گیا تھا۔ "دھماکے میں تین آدمی مرے ہیں اور زخمی ہونے والے دونوں ہمارے پاس آ چکے ہیں۔ تم کون ہو اور تمہاری ٹانگیں کس نے توڑی ہیں...؟ اوور!"

"انگل ہو کر چوہے جیسی باتیں کر رہے ہو!" میں نے صدا کاری ترک کر دی لیکن آواز وہی بنائی جو ڈی ڈی سے بات کرتے ہوئے ہیما کے عاشق کے طور پر استعمال کر رہا تھا۔ پچھلی بار میں نے جیل وقت شمی کے ہمراہ طلب کر وانگی نامی استعمال

کرتے ہوئے دیکھا تھا اور میرا اندازہ تھا کہ ڈی ڈی کہیں بیٹھا ایسے ہی ایم دیش پہ اپنے آدمیوں کے علاوہ میری آواز بھی سن رہا تھا۔ اس کے شناخت کے دعوے کے باوجود میں اسے اپنی طرف سے مغالطے میں رکھنا چاہ رہا تھا۔

"پیٹرول فور کا مطلب ہے کہ اس علاقے میں تمہاری کم از کم چار پارٹیاں موجود ہیں جن میں سے تین تو شاید ہی جنہیں ہم کو تباہ و تحزنا ہو گا۔ مجھے حیرت ہے کہ ایک لنگڑے گھوڑے کو بچانے کے لیے اتنی انسانی زندگیاں داؤ پہ لگا دی گئی ہیں کیونکہ تم یقین رکھو وہ پھر بھی نہ بچ سکے گا... اوور!"

"کیا بک رہے ہو؟ کس لنگڑے گھوڑے کی بات کر رہے ہو تم؟... اوور!" دوسری طرف سے غراہٹ ابھری تھی۔

"تمہارا ڈی ڈی ایل اسپیشل اپنے مخلص دوستوں میں لنگڑے گھوڑے کے نام سے پکارا جانا ناپسند کرتا ہے۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔ اس گفتگو سے میرا مقصد صرف اتنا تھا کہ اگر دلدار آغا اپنے ایم دیش پہ وہ گفتگو سن رہا ہو تو مشتعل ہو کر خود بھی لائن پہ آ جائے تاکہ میں اس سے کچھ اگلوا سکوں۔

"وہ اپنی پیدائش کے وقت دائی کے ہاتھوں سے پھسل کر فرش پر گر گیا تھا۔ اس وقت سے اس کی ایک ٹانگ میں نقص پیدا ہو گیا تھا۔" میں نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا۔ "تمہارے باس کو اپنے اس نقص پر فخر ہے۔ ٹانگ کی خرابی کے باوجود وہ بھاگنے میں اپنا ثانی نہیں رکھتا۔ تم لوگ ایک ایک کر کے مارے جاؤ گے اور آخر میں وہ اپنے اصطبل سے نکل کر لنگڑاتا ہوا کسی بھی طرف بھاگ نکلے گا... اوور!"

"آج تمہاری شامت تمہیں ادھر لے آئی ہے۔ تم ان گلیوں سے زندہ واپس نہیں جا سکو گے... اوور!" دانت پیس کر غصیلے لہجے میں کہا گیا تھا۔

"ڈی ڈی کالنگ انگل!" آخر کار میری توہین آمیز گفتگو نے دلدار آغا کو لائن پر آنے پر مجبور کر دیا۔ "اس مردود کو گھیر لو۔ یہ زندہ نکلنے نہ پائے۔ بم اسی نے پھینکا ہو گا۔ یہ بہت چالاک اور مکار ہے۔ تم لوگوں کی بے مقصد وحشیانہ فائرنگ نے اسے فائدہ اٹھانے کا موقع فراہم کیا ہے۔ تم لوگ کس پہ گولیاں چلا رہے تھے؟ اوور!" آخری فقرے پر اس کا لہجہ تلخ ہو گیا تھا۔ اس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ اپنے آدمیوں سے اس رات پہلی بار بات کر رہا تھا۔

"اندر سے فائر کی آواز پر پیٹرول فور والوں نے فائر کیا اور غلط فہمی میں سب ہی حرکت میں آ گئے۔ میں سمجھ رہا تھا

دستکاران پر حملہ ہوگیا ہے لیکن ہم پر مارنے والی پارٹی اس وقت
بے خاموشی سے صورت حال کا جائزہ لے رہی تھی۔ ہم ان
لوگوں کو بیچ کر تمہیں نکلنے دیں گے۔ یہ لوگ اس وقت میرے
والوں کے آفس پاس ہی موجود ہیں، میرے آدمی اُدھر بڑھ
رہے ہیں۔۔۔ اوور!"

میں نے سلطان شاہ کا ہاتھ تھاما اور تیزی کے ساتھ
تباہ شدہ کاروں کے ڈھانچوں کے درمیان سے نکل کر اپنی
کار کی طرف دوڑ لگا دی۔ میرا اپریشن آن تھا اور اس پر
وی ڈی ایس ایگل پر میں سن رہا تھا: "اب تمہیں وہاں چھپنا کا کچھ
بھی نہیں ملے گا۔ اپنی حکمت عملی مجھے بتانے کی کیا ضرورت
تھی؟ تمہیں معلوم ہے کہ اس وقت ہمارا ایک آپریشن دشمن
کے ہاتھ لگ چکا ہے اور وہ ہماری ہر بات سن رہا ہے۔ تم
اسی طرح پے در پے حماقتیں کرتے رہے تو وہ آج رات ایک
ایک کر کے تم سب کو ذبح کر دے گا۔ اپنے ہوش و حواس
درست رکھو اور اس کے ساتھ مکان کی چار دیواری پر بھی نگاہ
رکھو۔ ایک قیدی لڑکی عمارت سے نکل کر باغ میں کہیں چھپ
گئی ہے۔ وہ کسی بھی لمحے دیوار پھاند کر فرار ہونے کی کوشش
کر سکتی ہے۔ اوور اینڈ آل!"

اس نے اچھی طرح اس کی بے احتیاطی پر پھٹکارا تھا لیکن
خود بھی مشتعل ہوئے بغیر نہیں رہ سکا۔ خود ساختہ آئے بغیر اپنے سلسلے وہ مشکل
کی طرف سے نگرانی رکھنے کے لیے اسے زبان کھولنے پر مجبور
ہونا پڑا تھا۔ اس کی زبان سے یہ بات سن کر مجھے خوشی ہوئی تھی
کہ غزالہ اس کی مکروہ حرکتوں سے واقف ہونے کے بعد بیہوش
ہوتے ہوتے بھی اس کے قابو میں نہیں آئی تھی اور اسے چکما دے
کر اس کی چھت کے سامنے سے نکل کر کھلے آسمان تلے آ گئی تھی۔
غزالہ کے ساتھ مقابلے کی وجہ سے ہی دلدار آغا خود اس وقت
بر وقت اپنے آدمیوں کو فائرنگ روک دینے کا حکم نہیں
دے سکا تھا لیکن جب غزالہ کے باغ میں روپوش ہو جانے
کے بعد اسے مہلت ملی تو میرا پھینکا ہوا بم اس کے کئی آدمیوں
کی زندگی کو بے رحمی سے چاٹ چکا تھا۔

واپس دوڑتے ہوئے میری ہدایت پر سلطان شاہ نے
نکل کر ان لوگوں میں دہشت پھیلانے کے لیے ایک اور
بم پوری قوت سے فضا میں اچھال دیا۔ اس کا الٹا دھماکا
تباہ شدہ کاروں سے کافی آگے، دلدار آغا کے مکان کے پھاٹک
کے قریب ہوا تھا۔ یہ ہماری خوش قسمتی تھی کہ اس اندھا دھند
وار نے بھی دشمن کے کم از کم دو آدمیوں کو اپنی زد میں لے لیا تھا
ان دونوں کی بے ساختہ چیخوں سے یہ اندازہ لگانا مشکل
نہیں تھا کہ وہ صرف زخمی ہوئے تھے۔

اپنی کار کا سہارا لے کر اس کی روشنیاں جلائے بغیر

ہم ایک لمبا چکر کاٹ کر دلدار آغا کی رہائش گاہ کے عقب
میں پہنچ گئے۔ مجھے یقین تھا کہ اگلے حصے میں بموں کے دھماکوں
کے بعد ان لوگوں نے اپنی ساری توجہ اسی سمت میں ہم کو
تلاش کرنے پر مرکوز کر دی ہوگی اس لیے ہم ان کی غفلت
کا فائدہ اٹھا کر کسی دوسرے رخ سے ان پر اچانک حملہ کر
کے ان کے اوسان خطا کر سکتے تھے۔

ابتدا میں میرے ذہن میں یہ منصوبہ موجود تھا کہ ایک
آدھ آتش گیر بم دلدار آغا کے مکان پر بھی پھینکا جائے تاکہ
وہ عدم تحفظ کے خوف سے باہر نکل آئے لیکن اس کے اپنے
وسیع و عریض مکان کے احاطے یا باغ میں غزالہ کی روپوشی کی
خبر سنتے ہی میں نے اپنا منصوبہ ترک کر دیا تھا کیوں کہ اس
طرح ہمارے ہاتھوں غزالہ کو بھی نقصان پہنچنے کا امکان تھا۔

اس وقت ہمارا مقابلہ بھاری نفری سے تھا جب
کہ ہم صرف دو افراد تھے اس لیے ہم بھاری بارود یا اسلحہ
استعمال کر کے ان میں دہشت پھیلائے بغیر کوئی کامیابی حاصل
نہیں کر سکتے تھے۔ میں ہلکی سی فائرنگ کر کے دلدار آغا کے
آدمیوں کی جوابی فائرنگ سے ان کی پوزیشن کا اندازہ لگا کر
کوئی قدم اٹھانا چاہتا تھا لیکن اسی وقت فضا میں کسی پولیس
کار کے سائرن کی موہوم سی آواز گونجی جو تیزی کے ساتھ واضح
ہوتی چلی گئی۔

یہ ممکن ہی نہیں تھا کہ دلدار آغا نے پولیس کو ادھر متوجہ
کیا ہوگا۔ پولیس یقیناً علاقے کے کسی مکین کی شکایت پر ادھر آ
رہی تھی اور اس کی آمد کا نشان یہ تھی کہ میلوں دور سے سائرن
آن کر دیا گیا تھا تاکہ فساد پھیلانے والے اپنے اسلحے سمیت
جائے واردات سے دفع ہو جائیں اور پولیس والے جان کے
کسی خوف کے بغیر اپنی کارروائی کر سکیں۔

میں نے ایک بم نکال کر دلدار آغا کے احاطے کی دیوار
کی جڑ میں اچھال دیا۔ بالکل آخری لمحات میں میں نے اس دھماکے
سے فائدہ اٹھانے کا فیصلہ کیا تھا۔ دھماکے سے احاطے کی دیوار
گر کر غزالہ کے نکل بھاگنے کے لیے ایک کشادہ راستہ بنایا جا
سکتا تھا۔

دھماکے کی روشنی میں میں نے دیوار کے پرخچے
اڑتے دیکھے اور پھر اپنی کار میں سوار ہو گیا۔

واکی ٹاکی کا اسپیکر "الیون باڈی ہی!" اچانک ٹرانسمیٹر پر
مانوس آواز ابھری۔ "سب لوگ جلد از جلد اس علاقے
سے نکل جائیں، خود سائے سے معاملات سنبھال لوں گا۔ پولیس
آ رہی ہے۔ کوئی زندہ یا مردہ شخص ان کے ہاتھ نہیں لگنا
چاہیے...... اوور اینڈ آل!" اس کی آواز دھیمی لیکن لہجہ...
غضب ناک تھا۔

"لڑکی کہاں ہے ڈارلنگ ڈی ڈی ٹی؟" میں نے اپنے ایموشن کا تیّن دبا کر مضحکانہ لہجے میں سوال کیا۔ "تم کچھ بوکھلائے ہوئے سے معلوم ہو رہے ہو... اوور!"

"وہ مجھ سے بچ کر نہیں نکل سکے گی۔" اس کی تھرتھراتی ڈوبتی ہوئی آواز اُبھری۔ "آج اس نے مجھ پر ہتھیار اُٹھا کر خود کو دردناک موت کا سزاوار بنا لیا ہے، میں اسے پاتال سے بھی کھود نکالوں گا۔"

اس نے باقاعدہ طلاق اوور نہیں کی لیکن سکوت سے میں نے اندازہ لگا لیا کہ وہ اپنی بات پوری کر چکا تھا۔ "گھبرائی احتیاط سے کرنا! کوئی سخت چٹان آ گئی تو گدال اُچٹ کر خود تمہارا سر پھاڑ دے گی۔ اوور!" میں نے اس کا مضحکہ اُڑانے والے لہجے میں کہا لیکن دوسری طرف سے کوئی جواب نہیں ملا۔ شاید اس نے میری بات پوری ہونے سے پہلے ہی جھنجلا کر اپنا ایموشن آف کر دیا تھا تاکہ میں اسے مزید مشتعل نہ کر سکوں۔

اس کی آخری گفتگو سے یہ مسرت انگیز اشارہ مل چکا تھا کہ اس وقت تک غزالہ دوبارہ اس کے ہاتھ نہیں آئی تھی۔ اس لحاظ سے ہماری وہ بھاگ دوڑ بالکل ہی رائیگاں نہیں گئی تھی۔ دلدار آغا کو یہ معلوم ہو گیا تھا کہ میں ہاتھ دھو کر اس کے پیچھے پڑ گیا ہوں۔ اسی کے ساتھ اس کا ایک ایموشن بھی میری تحویل میں آ گیا تھا۔

جلتے ہوئے بارود کی بُو سے رچے ہوئے ماحول میں غضب ناک کتوں کو غراتا ہوا چھوڑ کر تھوڑی ہی دیر میں ہم اس علاقے سے محفوظ فاصلے پر نکل آئے۔ پولیس کار کا سائرن ہمارے قریب سے گزر کر پیچھے رہ گیا تھا۔ راستے میں ان سے ہمارا سامنا ہونے کی نوبت نہیں آئی تھی۔

واپسی پر میں نے دلدار آغا کے اہم آدمی معراج دین کے اڈے پر دھاوا بولنے کا ارادہ کیا تھا لیکن سلطان شاہ نے مجھے روک دیا۔ دن بھر کی بھاگ دوڑ کے بعد اس وقت میں اس قدر اعصاب زدہ ہو کر رہ گیا تھا کہ خود کو نیند کی حالت میں وہ سارے کام کرتا ہوا محسوس کر رہا تھا۔

میں نے دوسری بار کار اپنی عمارت کے پارکنگ ظہور پر چھائی تو چوکیدار نے کسی قدر حیرت سے میری طرف دیکھا تھا۔ اپنی پیشہ ورانہ ذمے داریوں کی بنا پر اس کے لیے یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ اس رات ہماری مصروفیات کی نوعیت بہت زیادہ غیر معمولی تھی۔

میں لباس تبدیل کر کے سونے کے لیے بستر پر دراز ہوا تو میرے ذہن میں غیر ارادی طور پر کئی نام در آئے۔ بھلا نام جس کے سربراہ جمی لانیڈ کی بیٹی ریلا لانیڈ کا تھا جو افریقہ کے

معاملے میں تھوڑی بے اعتدالی کی عادی تھی اور اپنے کردار کے اس پہلو پر کبھی بھی شرمندگی کا اظہار نہ کرنے کے باوجود میری ذات سے بے پناہ محبت کی دعوے دار تھی۔ یہ حقیقت تھی کہ اس نے کسی نازک مواقع پر اپنے باپ کے مقابلے میں کھل کر میرا ساتھ دیا تھا اور جمی لانیڈ کی معتوب بن گئی تھی۔ پروگرام کے مطابق اسے میلان میں مجھ سے ملنا تھا لیکن کسی مجبوری کی وجہ سے وہ نہ آ سکی اور میں سلطان شاہ کے ساتھ پاکستان پہنچ گیا۔ دوسرا نام میری مقتول پُروسن سیما کا تھا۔ وہ بھی آزاد روی کی قائل تھی۔ اس کا شوہر وطن سے ہزاروں میل دور فرینک فرٹ کی کسی جیل میں ہیروئن اسمگل کرنے کے جرم میں قید تھا اور وہ مجھ سے کربناک لمحات اجنبی مردوں کی رفاقت میں گزار رہی تھی۔ اس کا بھی جھکاؤ میری جانب تھا لیکن نشے کی جھونک میں وہ میرے بجائے جہانگیر کی گود میں پہنچ کر نہیں چیل کی طرح آ گری تھی۔ اس کی زندگی نے اس کے ساتھ وفا نہیں کی ورنہ وہ دشمنوں کے کسی بھی تکلف میں پڑے بغیر اپنے دوستوں کی دلجوئی کرنے کی عادی معلوم ہوتی تھی۔ وہ

مری کو سلطان کے گھر ریتا سے ملاقات ہوئی جو اپنی قسم کی ایک انوکھی ہی مخلوق تھی۔ سرخی، غازے اور میک اپ کے دوسرے لوازمات کے سہارے اپنے حسن کو دو آتشہ بنانے والی وہ خاتون ایک معزز وکیل کی بیوی تھی۔ اس سے میری تفصیلی ملاقات نہیں ہو سکی تھی۔ لیکن اس کے بارے میں میرا اندازہ تھا کہ وہ بھی زیادہ اخلاقی قیود کی عادی نہیں تھی لیکن میں ان ناموں کو عارضی دوستی سے زیادہ کوئی وقعت دینے کے لیے تیار نہیں تھا۔ میرا فلسفہ یہ تھا کہ ایک عورت ایک وقت میں صرف ایک ہی مرد کو خوش رکھ سکتی تھی خواہ وہ اس کا شوہر ہو یا محبوب۔ شمع محفل بن کر آسودگی کی خیرات بانٹنے والیوں سے آخر کار آزادی ملا کرتے ہیں جن کا کوئی علاج نہیں ہوتا۔

ان ہی خیالوں میں میری آنکھ لگ گئی۔ اگلی صبح بیدار ہوا تو کچن سے آنے والی کھٹ پٹ کی آوازوں نے مجھے چونکا دیا۔ میں حیرت اور تجسس کے عالم میں بستر سے کود کر باورچی خانے کے دروازے پر پہنچا تو یہ دیکھ کر حیران رہ گیا کہ سلطان شاہ پوری طرح تیار ہو کر میرے لیے ناشتا بنا رہا تھا۔ مجھے دیکھتے ہی وہ مسکرانے لگا۔ "نوکری کا معاملہ ہے۔ اس لیے وقت پر بیدار ہو کر جانا پڑتا ہے۔ دلدار آغا وقت کی پابندی کے معاملے میں ڈسپلن کے ساتھ بہت سخت ہے۔ صرف پانچ منٹ کی تاخیر سے آنے والوں کو بھی ڈیوٹی پر نہیں لیا جاتا اور ایک ماہ میں تین غیر حاضریوں پر برطرفی کا پروانہ تھما دیا جاتا ہے۔"

"ملازمت سے برطرفی کے لیے تو کچھ مقررہ ضابطے اور قانون ہیں۔ کیا وہ ان کی پابندی نہیں کرتا؟"

"وہ لے دے کر کام چلاتا ہوگا۔ ویسے بھی ورکرز اس کی اتنی دہشت ہے کہ جانے والے بھی انتظامیہ کے فیصلوں کے خلاف آواز اٹھانے کی جرأت نہیں کر پاتے۔ تم لعنت بھیجو ان باتوں پر۔ میرے پاس تمہارے لیے ایک خوش خبری موجود ہے۔" وہ خاموش ہو کر معنی خیز نظروں سے میری طرف دیکھنے لگا۔

"بولو، بولو کیا بات ہے؟" اتنی دیر میں میرا غصہ بالکل کافور ہو چکا تھا۔

"رات کو ہاتھ لگنے والا اپریٹس بہت کارآمد ہے۔ اس کی ریچ دس میل یا سولہ کلومیٹر کے دائرے میں ہے۔ میں نے تھوڑی دیر پہلے اس پر ڈی ڈی اور اینجل کی گفتگو سنی ہے اور خوش خبری کی بات یہ ہے کہ غزالہ کامیابی کے ساتھ دلدار آغا کے گھر سے فرار ہونے میں کامیاب ہو گئی۔ وہ پولیس والوں کے ہاتھ لگی اور نہ اینجل کے فرشتوں کو علم ہو سکا کہ وہ کب اور کہاں سے نکل گئی۔"

یہ سنسنی خیز خبر بہت حوصلہ افزا تھی۔ پوری رات گزار لینے کے بعد ڈی ڈی نے شاید یہ سوچ کر اپریٹس پر اینجل سے بات کرنے کا فیصلہ کیا ہوگا کہ ہم دونوں سو چکے ہوں گے۔ اس لیے اس کی گفتگو سن لیے جانے کا کوئی امکان نہیں تھا۔

"تم نے درمیان میں مداخلت تو نہیں کی تھی؟" میں نے اسے گھورا۔

وہ پہلے سے ہنس پڑا۔ "اب میں اتنا بے وقوف بھی نہیں ہوں۔ میں نے اٹھتے ہی اپریٹس آن کر دیا تھا۔ منہ دھوتے ہوئے اس پر آوازیں سنائی دیں اور میں باہر نکل آیا۔"

"مجھے یہی فکر تھی کہ وہ دلدار آغا کے مکان سے نکل کر پولیس کے ہتھے نہ چڑھ جائے لیکن وہ اکیلی رہ کر میری توقع سے زیادہ دلیر اور بے خوف ہو گئی ہے۔" میں نے اطمینان کی سانس لے کر کہا۔

"کراچی اس کے لیے اجنبی شہر نہیں ہے۔ اب وہ کسی نہ کسی طرح ہم سے آ ملے گی۔" وہ بہت زیادہ پُرامید تھا۔

لیکن میرے لیے اس معاملے کا ایک نازک پہلو بدستور برقرار تھا۔ غزالہ کو اپنے اکلوتے بھائی کامران سے بہت زیادہ پیار تھا جس نے برسوں دیوانگی کی زندگی بسر کرنے کے بعد کچھ ہی عرصے پہلے ہوش سنبھالا تھا اور بدقسمتی یہ تھی کہ کامران بھی غزالہ کے ساتھ دلدار آغا کے مکان میں رہ رہا تھا۔ غزالہ دلیری سے کام لے کر اس مصیبت زدہ قید خانے سے فرار ہونے میں کامیاب ہو گئی تھی لیکن مجھے یقین تھا کہ کامران وہیں پھنسا رہ گیا ہوگا۔ اسے دلدار آغا یرغمال بنا کر غزالہ کو اپنے سامنے جھکنے پر مجبور کر سکتا تھا۔

"میرے لیے بھی ناشتا تیار کر لو۔" سلطان شاہ کو ہدایت دے کر میں غسل خانے میں جا گھسا۔ میں جلدی جلدی منہ ہاتھ دھو کر لباس تبدیل کیے بغیر کچن ٹیبل پر اس کے ساتھ ناشتے میں شریک ہو گیا۔

میری نگاہ میں یہ صورت حال بہت زیادہ عجیب و غریب اور غیر حقیقی محسوس ہو رہی تھی۔ میں اخبارات میں آنے والی خبریں پڑھتا تھا تو یقین نہیں آتا تھا کہ اپنے محبوب کی خاطر کوئی مشرقی عورت اپنے مجازی خدا کی دشمن بھی ہو سکتی ہے۔ لیکن غزالہ کا معاملہ سامنے آنے کے بعد مجھے یہ ماننا پڑا تھا کہ حالات کے تحت ایسے ایسے غیر معقول واقعات رونما ہو سکتے ہیں جن پر کسی اجنبی کا یقین کرنا ناممکن ہو جاتا ہے۔

سلطان شاہ ناشتا کر کے جائز فارماسیوٹیکل کے لیے روانہ ہو گیا اور میں وقت مقررہ روانگی کی تیاری میں مصروف ہو گیا۔ فلیٹ سے روانہ ہو کر میں نے مجاہد آباد کے چوراہے پر کار روک کر ایک بک اسٹال سے اخبارات خریدے اور ان کے پہلے اور آخری صفحات کا سرسری جائزہ لے ڈالا۔ مجھے معلوم تھا کہ صبح کے اخبارات کے اہم ترین صفحات رات گئے سب سے آخر میں چھاپے جاتے تھے۔ اس لیے شہر میں تاخیر سے ہونے والے واقعات کے بارے میں کوئی نامکمل یا سرسری خبر ان ہی صفحات پر مل سکتی تھی۔

اُردو کے صرف ایک کثیر الاشاعت روزنامے کے پہلے صفحے پر سب سے نیچے ایک چھوٹی سی خبر میں ڈیفنس کے رہائشی علاقے میں شدید فائرنگ کی ادھوری خبر موجود تھی جس سے میرا مطلب حل نہیں ہوتا تھا۔

اس اخباری جائزے کے بعد میں دفتر کے لیے روانہ ہو گیا۔ رماتیا کے مقامی بیورو میں میرے پہلے باقاعدہ دن کا آغاز ہونے والا تھا۔ میرا خیال تھا کہ میں اپنے اختیارات کا جائزہ لینے کے لیے اقبال لالانی کے دفتر پہنچتے ہی کسی کو دلدار آغا کے مکان پر پیش آنے والے واقعات کی تفتیش پر مامور کر سکتا تھا۔

میں شہر کے مصروف علاقوں میں ٹریفک کا ہجوم چیرتے ہوئے ذرا پہلے ہی اقبال لالانی کے دفتر پہنچ گیا۔ اس وقت میری رسٹ واچ میں نو بجنے میں دس منٹ باقی

تھے لیکن عجائب گل خان کسی فرض شناس ملازم کی طرح پوری محنت سے چوبی دروازے کو زرد فلالین کے کپڑے سے رگڑ کر چمکا رہا تھا۔

خوش قسمتی سے اس سے کوئی مدد لیے بغیر ہی مجھے گاڑی پارک کرنے کی جگہ مل گئی میں دروازہ لاک کر کے دفتر کے دروازے پہ پہنچا تو عجائب گل میرے قدموں کی آہٹ سنتے ہی پلٹ کر پلٹا اور مجھے دیکھ کر اس کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔ اپنی فطری حیرت کے باوجود وہ اٹین شن ہو کر مجھے سلام کرنا نہیں بھولا تھا۔

اس وقت میں اس کا اعلیٰ افسر تھا اس لیے میں نے کسی نرماہٹ کا مظاہرہ کیے بغیر سپاٹ لہجے میں سوال کیا۔ "کیا بات ہے عجائب خان؟ مجھے دیکھ کر تم کچھ بوکھلا سے گئے ہو؟"

"ابھی دفتر میں کوئی نہیں آیا صاب۔" وہ میرے لیے احترام کے ساتھ دروازہ کھولتے ہوئے بولا۔ "آپ بہت سویرے ادھر آ گیا۔ دفتر میں تو سب لوگ دس بجے آتا ہے۔"

اس نے میرے ساتھ اندر داخل ہو کر دروازہ بند کر دیا۔

اچانک مجھے سب انسپکٹر محمود کی دردناک موت یاد آ گئی۔ راستے ایک سازش کے ذریعے اس کی ایمانداری کی سزا اس طرح دی گئی تھی کہ اس کا سیدھا سادہ قتل ایک حادثہ قرار دے دیا گیا تھا۔ اس سازش کا سربراہ ڈان تقری تھا اور اسی نے محمود کے قتل کے بعد جانے نے حادثہ سے سیٹ کے تعلقات کا فائدہ اٹھایا تھا۔ لیکن اس ٹرک ڈرائیور کا نام صفدر ازمیر تھا جس نے بڑی بے رحمی کے ساتھ محمود کو اس کے اسکوٹر سمیت اپنے ٹرک کے ٹائروں تلے روند ڈالا تھا۔

"تم بہت محنتی آدمی ہو عجائب گل۔" میں نے تخلیہ پا کر اپنی نگاہیں اس کے چہرے پر مرکوز کر دیں اور اس نے بوکھلا کر سر جھکا لیا۔ اس کے چہرے پر میرے لیے احترام موجود تھا۔

"تم ڈرائیونگ بھی کر لیتے ہو۔ میں تمہارے کام سے بہت خوش ہوں۔" میں نے اپنی بات معنی خیز لہجے میں مکمل کی۔

"جو حکم ملے، اس کو پورا کرنا ہمارا زندگی ہے صاب!" اندرونی مسرت سے اس کا چہرہ سرخ ہو گیا۔

"تمہیں معلوم ہے کہ اب سب لوگ صرف مجھ کو جواب دہ ہیں؟"

"معلوم ہے صاب!" وہ اپنا دایاں ہاتھ سینے پر رکھ کر بولا۔ "اب سیٹھ صاب ابھی ہمارا ماتحت ہے۔" اس کے لیے اس کے بگڑے ہوئے تلفظ سے ماتحت کا لفظ ادا کرنا دشوار نہیں تھا۔

"ڈان تمہاری تعریف کر رہا تھا۔" میں نے قدرے دھیمے لہجے میں کہا۔ "جانتے ہو کیوں؟"

اس نے چونک کر خوف زدہ نظروں سے میری طرف دیکھا پھر سہمی ہوئی آواز میں بولا۔ "اس نے ہم کو زبان بند رکھنے کا حکم دیا تھا صاب! پولیس افسر کا قتل بہت بڑا جرم ہوتا ہے۔ ہم نے کسی سے ایک لفظ نہیں بولا۔ کام کرنے کے بعد ٹرک محمود خان کے اڈے پہ چھوڑا اور واپس آ گیا لیکن اس نے خود تم کو بتا دیا؟"

"مجھ میں اور دوسروں میں فرق ہے عجائب خان!" میں نے اسے گھورتے ہوئے سفاکانہ سختی کے ساتھ کہا۔ "اس نے تو یہ بھی کہا تھا کہ انگریزی نہ جاننے کے باوجود تم نے اس کی ہر بات سمجھ لی۔"

"وہ نقاب میں تھا صاب!" عجائب خان جھرجھری لے کر سرگوشیانہ لہجے میں بولا۔ "مگر ہم کو معلوم تھا کہ وہ گورا ہے۔ اس نے سارا بات اشاروں سے سمجھایا اور ہم سمجھ گیا کہ ہم کو کیا کرنا ہے۔ قسم پروردگار کا، مالک کہے تو ہم ایک کیا پچاس آدمی کو بھی کچل کر مار سکتا ہے۔ ہم نمک حرام نہیں ہے۔"

"اسی لیے میں بھی تم سے کچھ ضروری کام لینا چاہتا ہوں۔" میں نے ٹھہرے ہوئے لہجے میں کہا اور وہ... ہمہ تن گوش ہو گیا۔ "تم ماسٹر کو جانتے ہو؟" میں نے قدرے توقف کے بعد سوال کیا۔

"جانتا ہے صاب! وہ دوسرا پارٹی کا آدمی ہے، کھڈے کا سارا ہیروئن وہ سپلائی کرتا ہے۔" عجائب خان نے نہایت سعادت مندی سے سر جھکا کر اقرار کیا۔

"میں چاہتا ہوں کہ وہ چار روز کے لیے گھر سے اتنا معذور کر دیا جائے کہ وہ اپنا کوئی کام خود نہ کر سکے۔" میں نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔

"حکم دو تو ہم اس کی زندگی کا چراغ ہی گل کر دے۔" اس نے مخلصانہ لہجے میں پیش کش کی۔ "بلکہ کسی شکار کو زخمی کرنے سے مارنا زیادہ آسان ہوتا ہے۔"

"یہ مشکل کام ہے اسی لیے تم سے بات کر رہا ہوں۔" میں نے اپنے الفاظ پر زور دے کر کہا۔ "آسان کام تو کوئی دوسرا بھی خوشی سے کر گزرے گا۔"

"جو حکم مالک کا۔" اس نے سنگین لہجے میں وہ فقرہ ادا کرتے ہوئے اپنا سر خم کر دیا۔

"میری گاڑی لے جاؤ۔" میں نے چابی اس کی طرف بڑھاتے ہوئے کہا۔ "لیکن یہ دھیان رکھنا کہ گاڑی کی حفاظت اور نہ تم چھپانے جاؤ! اسلحہ ہے تمہارے پاس؟"

"ہم جیسوں کا رزق ہے صاحب۔ ہتھیار نہیں چھوڑ سکتا۔" اس نے چابی لیتے ہوئے کہا۔ "لیکن ادھر کون چوکیداری کرے گا؟"

"تم جاؤ! میں یہاں موجود ہوں!" میں نے سخت لہجے میں کہا اور وہ تیزی کے ساتھ دفتر سے نکل گیا۔

میں وہیں چھوڑنے سے استقبالیہ کاؤنٹر کے قریب جا کھڑا ہوا۔

ایکسٹرا ایک فون ایکسچینج آف تھا۔ میں نے لائن آن کر کے جہانگیر کا نمبر ملایا تو دوسری طرف سے سلمیٰ نے فوراً ہی ریسیور اٹھا لیا۔ اس کی سہمی ہوئی آواز سن کر میں چونک پڑا۔

"میں پیٹر بول رہا ہوں سلمیٰ! جہانگیر کا کیا حال ہے؟" میں نے سوال کیا۔

"وہ بہتر ہیں، لیکن میں بہت پریشان ہوں۔" وہ روہانسی آواز میں بولی تھی۔ "تم تھوڑی دیر کے لیے آ سکتے ہو؟"

"میں مجبور نہ ہوتا تو فون کرنے کے بجائے خود جہانگیر کی عیادت کے لیے آتا۔ تم جہانگیر سے میری اس بات کی تصدیق کر سکتی ہو۔ بات کیا ہے؟ تم واقعی خوف زدہ معلوم ہو رہی ہو؟"

"ریٹا دو بجے میرے پاس سے اپنے گھر گئی ہے۔ اس کے بعد سے بار بار کسی نامعلوم شخص کا فون آ رہا ہے۔ وہ ہر بار جہانگیر کو پوچھتا ہے۔ وہ خواب آور دوا کے زیر اثر سو رہے ہیں اس لیے میں ان کی بات نہیں کرا سکتی۔ یہ معلوم ہونے کے بعد وہ کمینہ شخص ننگی گالیوں کے ساتھ خوف ناک دھمکیاں دے کر فون بند کر دیتا ہے۔ دو بار اس نے یہ بھی کہا کہ جہانگیر نے اگر اس کی ہدایات سے ذرا بھی انحراف کیا تو اس بار وہ ان کی کھال جسم سے الگ کرا دے گا۔ مجھے تو وہ کوئی جنونی معلوم ہوتا ہے جو ہاتھ دھو کر ان کے پیچھے پڑ گیا ہے۔"

میرے لیے یہ خبر روح فرسا تھی۔ عزالدے سے محروم ہو جانے کے بعد میرا نام اس کے دل کی پھانس بن گیا تھا اور وہ شاید ایک بار پھر جہانگیر پر قابو پا کر اس کی زبان کھلوانے کی کوشش کرنا چاہتا تھا۔ بدقسمتی کی بات یہ تھی کہ جہانگیر اس کے ہاتھوں زخمی ہونے کے بعد بستر سے لگ گیا تھا۔ اسے اپنے گھریلو ملازمین کے سوا کسی قسم کا کوئی تحفظ حاصل نہیں تھا۔ شہر میں ان کی کوئی مدد کر سکتا تھا تو

کہ یہ ایک ہی بات اس کے حق میں جاتی تھی کہ اس کی کسی افتاد سے باخبر ہونے سے قبل ہی میں عجائب گل خان کو معراج دین عرف ماجا کی طرف بھیج چکا تھا۔ مجھے علم تھا کہ ولدار آغا معاشرے کے ایک معتبر فرد کے بہروپ میں رہ رہا تھا اور اپنی تمام ہیرا پھیری کا مدد وانیاں ماجے کے آدمیوں کے ذریعے کراتا تھا۔ ماجے کی سندھ مدد کی اسے بالکل بے دست و پا کر سکتی تھی۔ اس طرح وہ جہانگیر کے خلاف فوری طور پر کوئی زیادہ بڑی کارروائی نہیں کر سکتا تھا۔ جہانگیر کے بیٹے کا علم ہونے سے قبل ماجے کو سمندر کرانے سے میرا مدعا بھی یہی تھا کہ ولدار آغا بالکل بے دست و پا ہو کر بے بسی سے جھلاتا رہ جائے۔ معراج دین مارا جاتا تو ولدار آغا فوری طور پر زیر زمین دنیا کے کسی دوسرے فرد سے معاہدہ کر سکتا تھا لیکن اس کی زندگی میں ولدار آغا کے لیے اس کی دوبارہ حمایت پانے کا انتظار کرنے کے علاوہ کوئی دوسرا چارہ کار نہیں رہتا۔

حالات اور واقعات سے یہ اندازہ ہو رہا تھا کہ ولدار آغا کو کراچی میں میری موجودگی کا یقین نہیں تھا لیکن وہ میری طرف سے شبہات کا شکار ہو چکا تھا۔ دوسری طرف عزالدے کے رویے میں آنے والی باغیانہ تبدیلی نے بھی اس کے شبہات کو ہوا دی ہوگی۔ اسی وجہ سے وہ دوبارہ جہانگیر کو فون کر رہا تھا۔

شہر میں میری موجودگی کے صرف تین گواہ ولدار آغا کی دسترس میں تھے جن میں سے امیر وا سلطان شاہ کے ہاتھوں مارا گیا تھا۔ عزالدے ولدار آغا کے منہ پر تھوک کر اس کے گھر سے نکل گئی تھی۔ اس طرح صرف تیسرا آدمی باقی رہ جاتا تھا جو میری نگاہوں میں تھا۔ وہ تھیٹل یا ٹرسٹ کی نگہبانی باڈی میں بیٹھنے والا محکمہ اوقاف کا اسسٹنٹ ڈائریکٹر تھا جو عزالدے سے میری پہلی ملاقات کے موقع پر ہوٹل میں امیر ولدا کے ساتھ ہماری نگرانی کر رہا تھا۔

اپنی سرکاری ملازمت کی بنا پر وہ پیشہ ور مجرم نہیں تھا۔ اس لیے یہ امکانات بہت کم تھا کہ وہ مجھے دیکھ کر ذہنی کی حیثیت سے پہچان لیتا۔ البتہ میری تصاویر دکھا کر اس سے شناخت کرائی جا سکتی تھی۔ اس بنا پر میں فوری طور پر اس کے خلاف کوئی سخت والا فیصلہ کر سکتا تھا اور نہ اسے یکسر فراموش کر سکتا تھا۔ ان حقائق کی روشنی میں یہ سمجھ رہا تھا کہ پچھلی رات شاد باغ سے واپسی کے بعد ولدار آغا نے فون پر میری شناخت کے بارے میں جو کچھ کہا تھا اس کا تعلق میرے زخمی ہونے یا نہ ہونے سے نہیں تھا بلکہ وہ کسی اور حوالے سے بات کر رہا تھا جو میرے لیے ناقابل فہم تھا۔

اس وقت میرے لیے کھیل کا زیادہ دارومدار اچانک عجائب گل کی کامیابی پر رہ گیا تھا۔ اس کا مشن کامیاب ہو جاتا

تو نہ صرف دلدار آغا تنہا رہ جاتا بلکہ مجھے بھی ہاتھ پیر پھیلانے کا موقع مل جاتا۔

شادی باغ میں ہونے والی خون ریزی اور دلدار آغا کے مکانات کے باہر ہماری جانی اتلاف کے بعد مانچسٹر کے آدمی اپنے باس کی براہِ راست مداخلت کے بغیر ہماری معاوضے پر بھی ڈی ٹی کے لیے کام کرنے پر آمادہ نہ ہوتے کیوں کہ وہ لوگ عیش و عشرت کے ساتھ زندگی گزارنے کے لیے ہی ہماری بدمعاشیاں کرتے تھے۔ اگر ان کی زندگی ہی چھین لی جاتی تو ہماری معاوضے ان کے لیے مٹی کے ڈھیر کی طرح بے مصرف ہو جاتے۔

"وہ جو کوئی بھی ہے، میری نگاہ میں ہے۔" میں نے سلمیٰ کو دلاسا دیتے ہوئے کہا۔ "وہ کھسیانی بلی کی طرح کھمبا نوچ رہا ہے۔ اس کی دھمکیوں میں کوئی وزن ہوتا تو وہ فون کرنے کے بجائے تمھارے گھر پہنچ گیا ہوتا۔ میرے کچھ آدمی اس کی راہ پر لگے ہوئے ہیں۔ تمھارا تعاقب کرنے سے پہلے ہی وہ موت کے گھاٹ اتار دیا جائے گا۔"

"میرے خدا!" وہ فون پر بےتکلفت رو پڑی۔ "تم لوگوں کو کیا ہو گیا ہے؟ تم بھی اسی کی طرح صفائی سے قتل اور غارت گری کی باتیں کر رہے ہو۔ اگر وہ جنونی ہے تو پھر تم بھی پاگل ہو گئے ہو۔ مجھے کچھ تو بتاؤ کہ وہ کون ہے اور اس سے تمھاری کیسی دشمنی چل رہی ہے؟"

مجھے احساس ہوا کہ جوش اور غصے میں مجھے واقعی اپنی زبان پر اختیار نہیں رہا تھا۔ مجھے سلمیٰ سے اس وقت قتل اور انتقام کی بات نہیں کرنی چاہیے تھی۔ وہ ڈی ٹی کی فون کالز سے پہلے ہی دہشت زدہ تھی۔ میری باتوں نے اسے اور خوف زدہ کر دیا تھا۔ سیدھی سی بات تھی کہ میں جس کے خون کا پیاسا ہو رہا تھا، جواب میں وہ مجھ پر یا جہانگیر پر پھولوں کی برسات نہیں کر سکتا تھا۔

"یہ اگر مجھے درجے کی کاروباری رقابت ہے سلمیٰ!" میں نے ناصحانہ لہجے میں کہا۔ "اجارہ داری برقرار رکھنے کے لیے وہ ہم کو اپنے راستے سے ہٹانا چاہ رہا ہے۔۔۔"

"تم جھوٹے اور مکار ہو۔" وہ میری بات کاٹ کر دبی ہوئی غضبناک آواز میں چیخ پڑی۔ "اس شہر میں ہزاروں لوگوں نے گارمنٹس کے چھوٹے بڑے کارخانے لگائے ہوئے ہیں لیکن کوئی جنونی ان کی طرح دوسروں کو چیر پھاڑ کر نہیں پھینک رہا۔ تم مجھے سچ سچ بتاؤ کہ گارمنٹس کی آڑ میں جہانگیر کیا دھندا کر رہا ہے؟"

"تم بہر صورت میں بتا دوں گا لیکن تمھیں وعدہ کرنا ہوگا کہ تم جہانگیر کو اس بارے میں ایک لفظ بھی نہیں بتاؤ گی۔"

میں نے ایک گہری سانس لے کر اپنے ذہن میں کہانی ترتیب دیتے ہوئے کہا۔

"تمھیں وعدہ کرتی ہوں کہ اپنی زبان بند رکھوں گی۔" اسپیکر پر اس کی اضطراری آواز ابھری۔ "لیکن میں اس کی شرعی اور قانونی بیوی ہوں۔ مجھے اس کی مصروفیات اور کاروبار کے بارے میں ہر بات جاننے کا پورا پورا حق حاصل ہے۔"

"میں تمھارے اس حق سے انکار نہیں کرتا لیکن تم اپنے اس حق کے بارے میں ایک غلط آدمی کو مجبور کر رہی ہو۔ بہرحال میں تمھیں تمھارے وعدے پر بتا رہا ہوں کہ یہ کاروباری رقابت ہی کا ایک معاملہ ہے۔ گارمنٹس کا ایک بڑا ایکسپورٹر پاکستان سے اپنے مال کے ساتھ بلکہ اس کی آڑ میں ہیروئن کی بھاری مقدار امریکا اسمگل کرتا رہتا تھا۔ حال ہی میں کسٹم والوں نے چھاپا مار کر اس کا مال جہاز پر لادے جانے سے قبل نکے ہاتھوں ہیروئن کی کھیپ برآمد کر لی۔ اسے کسی وجہ سے شبہ ہو گیا ہے کہ اس کا مال جہانگیر نے پکڑوایا ہے۔ اس لیے وہ جہانگیر کے پیچھے پڑ گیا ہے اور اب ہر طرح سے اسے برباد کرنا چاہتا ہے لیکن میں بھی اس کے پیچھے لگ گیا ہوں۔ اگر ثبوت کے ساتھ اسے قانون کی مضبوط گرفت میں نہ لا سکا تو پھر اسی کی طرح مجرمانہ ہتھکنڈوں سے اسے زیر کر لوں گا۔"

"ہیروئن اسمگلنگ سامنے ہونے سے بڑا اور کون سا ثبوت قانونی کارروائی کو درکار ہو سکتا ہے؟" اس کی آواز سے بے اعتباری مترشح تھی۔

"اس نے سارا الزام اپنے منیجر کے سر ڈال دیا ہے کہ وہی اس کی بے خبری میں یہ مذموم کارروائی کر رہا تھا لیکن میں یہ ثابت کرنا چاہتا ہوں کہ سارے کرتوت اسی کے ہیں۔"

"جب تک تم کو کامیابی حاصل نہیں ہوتی، ہم دونوں کی جان سولی پر لٹکی رہے گی۔ وہ کسی وقت بھی اشتعال کے عالم میں ہم پر وار کر سکتا ہے۔" اس کی آواز ایک بار پھر بند ہونے لگی۔

"تم بھول رہی ہو کہ وہ آزاد نہیں ہے۔ میرے آدمی اس کے پیچھے لگے ہوئے ہیں۔ میں فوری طور پر تمھارے گھر کی نگرانی کا بندوبست بھی کرتا ہوں۔۔۔"

"تمھارے آدمی کہاں سے آ گئے؟ مجھے تعجب [illegible]" اس نے میری بات کاٹ دی۔

"کراچی میں پیسے کے بل پر سب کچھ ہو جاتا ہے۔ میری باتوں پر بھروسا نہیں کرو گی تو وحشت سے ہلکان ہو جاؤ گی۔ یہ کیوں بھول رہی ہو کہ جہانگیر میرا عزیز ترین دوست ہے۔"

"پھر میں کیا کروں؟" اس کی وحشت ایک دم گھٹ گئی تھی۔ خوف نے اس سے سوچنے سمجھنے کی صلاحیت سلب کر لی تھی۔

"اپنے ملازمین کو ہدایت کر دو کہ کسی اجنبی آدمی [illegible]

یہ واضح ہو جاتا کہ ہر گز دلچسپی اجنبیوں کو باہر ہی سے
یا اور جانے والوں کو ذیلی دروازے سے اندر بلا لیں
کے ساتھ گھر میں موجود اسلحہ اپنے قابل اعتماد ملازمین کے
حوالے کر دو تا کہ کوئی برا وقت آ جائے تو وہ سب دست و پا
نہ رہ جائیں اور منہ توڑ طریقے پر تمہارے گھر کا اور تمہارا
دفاع کر سکیں۔"

"وہ جہانگیر کا دشمن ہو گیا ہے۔ تمہارا اس کے کاروبار
سے واسطہ نہیں۔ پھر تمہیں کون سی چیز یہاں آنے سے
روکتی ہے؟" اس نے اچانک ہی مجھ سے وہ سوال
کر ڈالا۔

"تمہیں سمجھانا بہت مشکل ہے سلمیٰ!" میں نے بے بسی
سے کہا۔ "اس سرو کو شبہ ہے کہ میں کاروبار میں جہانگیر کا
شریک ہوں۔ اس نے تشدد کر کے جہانگیر کو صرف اسی لیے
مارا ہے کہ میں اس کی مزاج پرسی کے لیے اس کے پاس
جاؤں اور وہ ہم دونوں کو ایک ساتھ پکڑ سکے۔ اسے میری ...
خوب ہے میں تمہارے پاس آ گیا تو وہ اپنی ساری طاقت
تمہاری طرف مرکوز کر دے گا۔ باہر رہ کر میں تمہاری زیادہ مدد کر
سکتا ہوں۔"

"جیسا تم کہہ رہے ہو، میں ویسا ہی کر لوں گی۔" اس
کی آواز سنائی دی۔ "لیکن خدا کے لیے مجھے قربان کرنے
کی بات نہ کرو۔ مجھے ابھی سے ہول آنے لگے ہیں۔"

"تم فکر نہ کرو، میں رابطہ رکھوں گا۔" میں نے رابطہ
منقطع کر دیا۔ اپنی بنائی ہوئی فرضی کہانی کے ذریعے میں اسے
بہلانے میں کامیاب ہو گیا تھا کہ میری کسی بھی قسم کی...
مدد کر سکے وہ خسارے میں رہتی۔

صورت حال پیچیدہ ہوتی جا رہی تھی۔ دلدار آغا نے مجھے
الٹ پلٹ کر رکھ دیا تھا۔ کچھ نہیں کہا جا سکتا تھا کہ وہ کس
وقت جہانگیر کے خلاف کوئی انتہائی کارروائی کرنے کا فیصلہ کر لیتا۔
... جہانگیر اور سراسیمہ سلمیٰ کو اس تجربے کا گھر ...
... ایک چھپ کر جا سکتا تھا۔

میں سگریٹ سلگا کر وہیں ایک طرف بیٹھ گیا۔ جہانگیر کی مدد
کے لیے مافیا کے ارکین سے مدد لینا ناگزیر نظر آ رہا تھا۔ اس
... کی جیتنے سے فائدہ اٹھا کر میں مافیا کی ...
دلدار آغا کے خلاف استعمال کر سکتا تھا۔

میں ابھی خیالات میں ڈوبا ہوا تھا کہ اندر سے اچانک سینڈو
نمودار ہوا۔ وہ سر جھکائے اپنی دھن میں سست چلا آ رہا تھا۔
نگاہ پڑتے ہی میں اپنی جگہ جیسے ٹھٹک کر رہ گیا۔ مجھے
معلوم تھا کہ سینڈو مافیا کے دوسرے کئی اہم کارندوں کے
... دفتر کے اندرونی حصے میں قیام پذیر تھا پھر بھی میرے

عجائب گل کی جگہ اس کے کسی آدمی کو طلب کرنے کے بجائے خود ہی
چوکیداری کے لیے بیٹھ گیا تھا۔

سینڈو کی نگاہ اچانک ہی مجھ پر پڑی اور وہ مجھے بے تکلفی
کے ساتھ وہاں بیٹھا دیکھ کر چونک کر رہ گیا۔

"پاشا بھائی! تم اب تک یہیں ہو؟" اس کے ہونٹوں سے حیرت زدہ
آواز نکلی۔

"کام اور موت کا کوئی وقت مقرر نہیں ہوتا سینڈو!" میں نے سرد
لہجے میں کہا۔

"تم اکیلے ہی یہاں بیٹھے ہو۔ عجائب گل کہاں مر گیا؟" اس نے
الجھن آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"امرا شیخ اور ... کو مارنے کے لیے گیا ہے۔" میں نے چبھتے ہوئے
لہجے میں کہا۔ "اسے میں نے کام سے بھیجا ہے۔"

"اوہ! پھر تو تم کافی دیر سے آئے ہوئے معلوم ہوتے ہو۔ میں
اندر ہی تھا۔ عجائب گل سے مجھے بلوا لیا ہوتا۔ میں بستر پر پڑا گانے
سن رہا تھا۔" وہ خواہ مخواہ شرمندہ ہوتے جا رہا تھا۔

"پچھلے کئی دن میں نے تم میں سے کسی کو بستر سے اٹھا کر بلوانا
مناسب نہیں سمجھا۔ میرے کام کے لیے عجائب گل ہی کافی تھا۔ اسی
لیے میں نے اسے بھیج دیا۔ اب تم اس کی جگہ اپنا کوئی آدمی کھڑا کر دو۔
وہ تھوڑی دیر میں واپس لوٹ آئے گا۔" میں نے سپاٹ لہجے میں اسے
آگاہ کیا اور وہ سر ہلا کر رہ گیا۔ اس کے چہرے سے تجسس جھلک رہا
تھا جیسے وہ میری زبان سے عجائب گل کی گمشدگی کی تفصیلات بھی سننا
چاہتا ہو لیکن وہ مجھ سے کوئی سوال کرنے کی جرأت نہ کر سکا۔

"اس کے ساتھ تم کو مزید دو کام کرنے ہیں۔" قدرے توقف
کے بعد میں نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا۔ "ڈیفنس سوسائٹی
میں دلدار آغا نامی ایک شخص رہتا ہے۔ کل رات اس کے مکان پر
کچھ لوگوں نے دھاوا بولا تھا۔ خاصا خوفناک تصادم ہوا تھا جس میں
دلدار آغا کے حامیوں کا جانی نقصان بھی ہوا تھا۔ تمہیں اس واقعے
کی مکمل تفصیل حاصل کرنی ہے۔ ساتھ ہی یہ سراغ بھی لگانا ہے کہ پولیس
کو اس واقعے کے بارے میں کیا بتایا گیا ہے۔ یہ کام جلد از جلد مکمل
ہونا ہے۔ دوسرا کام خاصی ہوشیاری کا ہے۔ جہانگیر نامی ایک شخص کو
کچھ لوگوں کی طرف سے جان کا خطرہ ہے۔ وہ کسی بھی وقت اسے ہلاک
یا اغوا کرنے کی کوشش کر سکتے ہیں جب کہ میرے لیے اس کا زندہ رہنا
بہت ضروری ہے۔ اپنے گروہ کے دو سمجھ دار آدمی فوراً اس کی حفاظت پر
مامور کر دو۔ اگلی ہدایات ملنے تک اس کی چوبیس گھنٹے حفاظت کی
جانی بہت ضروری ہے۔ دن اور رات کے لیے آدمیوں میں ردوبدل
تم اپنی صوابدید کے مطابق کر سکتے ہو۔"

وہ پوری توجہ سے میری ہدایات سنتا رہا۔ مجھے دلدار آغا کا پتا ٹھکانا تو
یاد تھا جو میں نے دہرایا لیکن جہانگیر کے بنگلے کے نمبروں کا علم نہ
ہونے کی وجہ سے تفصیل سے اس کا محل وقوع بتانا پڑ گیا۔

وہاں نہیں گیا۔ وہاں کا عملہ ابھی تک سیٹھ کو جواب دہ تھا۔ تم ان کے نگران ہو گے۔ وہ بڑی دلچسپ جگہ ہے جیا ہو تو آ کر کچھ جمال کے بہانے وہاں خوشگوار وقت گزار سکتے ہو۔"

"بنیادی طور پر وہاں کیا ہوتا ہے؟" میں نے اپنی معلومات بڑھانے کے لیے سوال کیا۔

"دراصل یہ جمال اہم سرکاری عہدے داروں کے لیے بچھایا گیا ہے۔ بہت سے افسر ایسا بہت دولت اور با اثر ہوتے ہیں اور او نچی او نچی باتیں کرتے ہیں لیکن اندر سے حریص، بودے اور کھوکھلے ہوتے ہیں۔ انھیں گھیر کر وہاں لایا جاتا ہے۔ رنگین محفلیں دوستیاں ہوتی ہیں۔ شراب فراہم کی جاتی ہے۔ جوا ہوتا ہے۔ اس اڈے پر ہم خاصی بھاری رقم خرچ کر رہے ہیں۔ ہماری پسند کا ہر جواری وہاں جیتتا ہی رہتا ہے۔ جس سے کچھ خاص حاصل کرنی ہو انھیں ہار کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ وہاں ہم کام کے افسروں کا تفصیلی ریکارڈ تیار کرتے ہیں اور پھر ان سے کام لیتے ہیں۔ کوئی ہم سے جان چھڑانے کی کوشش کرے تو پھر اس کے کرتوتوں کا ریکارڈ اسے ہماری ڈگڈگی پر ناچنے پر مجبور کر دیتا ہے۔"

"وقت ملتے ہی میں ادھر ضرور جاؤں گا۔ ایسے کسی تماشے میں وقت لوٹنے کا مجھے ابھی تک موقع نہیں ملا۔ جہاں سب ایک جیسے ہوں۔ میرا خیال ہے کہ تمھاری مجبوری کی بنا پر سیٹھ وہ اس شہر میں راج کر رہا ہے۔"

"لیکن یہ یاد رکھنا کہ وہ ہمیشہ میرے اعتماد پر پورا اترا ہے۔" اس نے مجھے یاد دہانی کرائی۔ "یہ احساس ہر وقت اس کے ذہن پر چھایا رہتا ہے کہ اسی کے مشورے کی بنا پر میری زندگی برباد ہوئی ہے۔ اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا کہ میں ایک سازش کے تحت جیل سے فرار ہو گیا۔ جس دن بھی میرے ہم شکل کو قید سے رہائی ملی اور میں نے عملی زندگی میں قدم رکھنے کا فیصلہ کیا تو مجھے معاشرے میں ایک گرا ہوا قیدی کے طور پر پہچانا جائے گا۔"

"تم بے فکر رہو!" میں نے اسے یقین دلایا۔ "اس کے خلاف میرے دل میں کوئی عناد نہیں ہے۔ اسے میرے رویے سے ذرا بھی تکلیف نہیں ہوگی۔ جس کی تم عزت کرتے ہو وہ میرے لیے بھی محترم رہے گا۔"

"اب عملہ آنے لگا ہوگا۔ میں زیادہ دیر یہاں نہیں رک سکتا۔" وہ اٹھتے ہوئے بولا پھر گھوم کر میز کے عقب میں میری کرسی کے قریب آ گیا۔ میں نے اپنی جگہ چھوڑ دی۔

"اوہ خدایا!" اچانک ہی اس کے منہ سے ایک تحیر آمیز آواز ابھری اور اس نے جھپٹ کر میز کے نیچے لگا ہوا ایک سرخ سوئچ آن کر دیا۔ "تم نے یہ پرائیویسی لائٹ آن نہیں کی تھی۔ کسی وقت بھی کوئی شخص دروازے پر ہلکی سی دستک دے کر اندر آ سکتا تھا۔ غنیمت ہے کہ کسی کو اندر آنے کی ضرورت محسوس نہیں ہوئی ورنہ آج میرا کام خراب ہو جاتا۔"

"سوری چیف!" میں نے پُر خلوص انداز میں معذرت طلب کی۔ "مجھے اس کے بارے میں علم نہیں تھا اگر کوئی اور بات ایسی ہو تو مجھے اس سے ابھی آگاہ کر دو۔"

"اس پرائیویسی سوئچ سے تمھارے دفتر کا دروازہ برقی لاک سے مقفل ہو جاتا ہے اور ساتھ ہی باہر ایک سرخ لیمپ روشن ہو جاتا ہے۔ جب تک سرخ بتی روشن رہے گی، تمھارے دفتر میں کوئی مداخلت نہیں کرے گا۔ اس سوئچ سے ایک لائن ٹیلی فون آپریٹر تک بھی جاتی ہے۔ اس کے پاس جب تک سرخ روشنی برقرار رہے گی وہ باہر سے آنے والی کوئی کال بھی تم کو منتقل نہیں کرے گی بلکہ پیغامات نوٹ کرتی رہے گی۔"

"یہ تو شاید اس میز کا سب سے اہم سوئچ تھا جسے میں نظر انداز کر رہا تھا۔"

"میرا خیال تھا کہ تم نے یہ سوئچ آن کر لیا ہوگا۔ اس نے اپنا دفتر چھوڑنے سے پہلے میں نے آخر کار یہ تم سے بات کی تھی تاکہ تم سوئچ آن کر دو۔ اس کے بعد دوسرا اہم سوئچ اس پلنے کی اوٹ میں ہے۔" اس نے میز کے دائیں پائے کے پیچھے ہاتھ ڈالتے ہوئے کہا۔ "میں نے اسے دبا دیا ہے۔ اب تم پلٹ کر پیچھے دیکھو۔"

میں بڑی حیرت سے پیچھے گھوما تھا اور یہ دیکھ کر بھونچکا رہ گیا کہ دیوار کا تقریباً چار فٹ اونچا اور دو فٹ چوڑا حصہ اپنی جگہ سے غائب ہو چکا تھا۔ آواز پیدا کیے بغیر دیوار کا وہ حصہ اپنی جگہ سے یوں غائب ہوا تھا جیسے کبھی وہاں موجود ہی نہ رہا ہو۔ میں اس کا جائزہ لینے کے لیے اس تاریک خلا کی طرف بڑھا تو دیوار کا فرش میں دھنسا ہوا وہی حصہ تیزی کے ساتھ اوپر اٹھ کر اپنی جگہ پر آ گیا اور خلا معدوم ہو گئی۔

میں اس بار میز کی طرف پلٹا تو سیٹھ حبیب فاتحانہ انداز میں مسکرا رہا تھا۔ "دوسری بار یہ بٹن دبانے سے دیوار اپنی جگہ پر آ جاتی ہے۔ اسی قسم کا ایک اور بٹن دیوار کے پار خلا میں بائیں ہاتھ پر موجود ہے۔ اس راستے سے گزرنے کے بعد وہی بٹن دبا دیا جائے تو دیوار اپنی اصل جگہ پر آ جاتی ہے لیکن اس سرنگ سے دفتر میں داخل ہونے کے لیے دیوار اس وقت تک اپنی جگہ سے نہیں کھسکتی جب تک اس سوئچ میں مخصوص چابی لگا کر بٹن نہ دبایا جائے۔ یہ احتیاط اس لیے رکھی گئی ہے کہ مکمل ٹیلی فون کا ادھر آ نکلنے والا کوئی کارکن اتفاقیہ خفیہ راستہ دریافت نہ کر سکے۔"

"اور وہ چابی کہاں ہے؟" میں نے دلچسپی کے ساتھ سوال کیا۔

"تمھاری شناختی چابی ہی اس سوئچ میں لگے گی لیکن یہ یاد رکھنا کہ تمھاری چابی میرے دفتر والے راستے کے سوئچ پر کام نہیں کرے گی۔" اس نے ہنستے ہوئے کہا۔

"حد ہو گئی ہے مجھے کیا ضرورت ہے تمھارے دفتر میں

بطرف اٹھی ہے کئی علاقوں میں زبردست خون ریزی ہوئی ہے لوٹ مار کا سلسلہ بھی چل نکلا ہے۔ پچھ... شہر میں خبر پھیلی ہوئی ہے کہ مقامیوں کے ایک گروہ نے ... کے مضافات میں ایک پنجابی آبادگار کے فارم پر حملہ کرکے تباہ اور کاٹیج کو آگ لگا دی اور جو بھی ہاتھ آیا اسے موت کے گھاٹ اتار دیا۔ اس خبر کے نتیجے میں شہر میں ہر طرف فسادات پھوٹ پڑے ہیں۔ ان گنت لوگ ہلاک اور زخمی ہوگئے ہیں...“

وہ بولتا رہا لیکن وہ خبر سن کر میرا دماغ سن ہوکر رہ گیا۔ دلدار آغا کے شیطانی دماغ نے پورے شہر سے اپنی شکست کا بھیانک انتقام لے لیا تھا۔ اس نے درست ہی کہا تھا کہ وہ پورے شہر کو خون میں نہلا دے گا۔ ہم پہلے ہی سے تماشائی بن گئے لیکن اس کی مکروہ سازش کو ناکام بنانے کے لیے کچھ بھی نہ کرسکیں گے۔

”اس خبر کا تمہارے کام سے کیا تعلق ہے؟“ میں نے اس کی لرزہ خیز کہانی کو کاٹ کر سپاٹ لہجے میں سوال کیا۔ میرے وجود میں شکست کی تلخی حاوی تھی اور دل بوجھل ہوگیا تھا۔ اس میں شبہ نہیں کہ جھوٹی خبر پھیلا کر دلدار آغا نے شہر کا امن برباد ... غارت کیا تھا لیکن اسے مایوسی اور درندگی کی اس انتہا پر پہنچانے میں میرا ہی ہاتھ تھا۔

”اخبارات کے ضمیمے آنے والے ہیں۔ مضافات میں تباہ کیا جانے والا شاہ باغ دلدار آغا کی ہی ملکیت تھا۔“ اس کی زبان سے یہ حقیقت سن کر مجھے دل ہی دل میں اعتراف کرنا پڑا کہ اس نے قلیل ترین مدت میں بڑی محنت سے حقائق کا سراغ لگایا تھا۔ ورنہ شہر کے فساد زدہ ماحول میں افواہوں کا سینہ چیر کر حقیقت دریافت کرنا آسان کام نہیں تھا۔

”دلدار آغا کہاں ہے؟“ میں نے اسے بیٹھنے کا اشارہ کرتے ہوئے سوال کیا۔ اس کی کارکردگی کی بنا پر میرے دل میں اس کے لیے یک لخت عزت و احترام کے جذبات امڈ آئے تھے۔

”اس کا کہیں پتا نہیں ہے۔“ وہ کرسی سنبھال کر میرا شکریہ ادا کرتے ہوئے بولا۔ ”پچھلی رات اس کے مکان پر بھی زبردست حملہ ہوا تھا۔ کافی دیر تک دونوں طرف سے جم کر فائرنگ ہوتی رہی۔ دلدار آغا کے بیان کے مطابق حملہ آوروں نے دستی بم بھی استعمال کیے تھے جن سے اس کے احاطے کی دیوار کا ایک حصہ منہدم ہوگیا تھا لیکن پولیس کے پہنچنے سے پہلے حملہ آور فرار ہو چکے تھے۔ سڑک پر کئی جگہ خون کے دھبے موجود تھے لیکن پولیس کو نہ کوئی لاش مل سکی اور نہ ہی کوئی زخمی گرفتار ہوا۔ دلدار آغا نے اپنے بیان میں پولیس کو بتایا کہ نامعلوم حملہ آور اس کی جوان سال بیوی کو اٹھا لے گئے۔ نہ اس نے کسی پر شبہے کا اظہار کیا اور نہ ہی شاہ باغ کی تباہی کے بارے میں کچھ بتایا۔ اس کا کہنا ہے ... ہوئے ... کا سماں ... کر رہا ہے۔ فی الحال صرف ملازمین ہیں ان کے بیان کے

مطابق وہ سویرے ہی اپنی سیاہ کار ... اسلحے کا بھاری ذخیرہ ... کر کسی نامعلوم سفر پر روانہ ہوگیا تھا۔ گورنگی میں اس کی ... پر بھی چھاپا مارا گیا لیکن وہ سرے سے وہاں پہنچا ہی نہیں تھا ... شہر میں انتظامیہ مسلح پہلے ہی اس کی تلاش میں سرگرداں ... تاکہ فسادات بھڑکانے کے لیے ریڈیو اور ٹی وی پر افواہ ... کے خلاف اس کا انٹرویو پیش کیا جاسکے لیکن وہ لاپتا ہے۔“

وہ بڑی بھیانک خبروں سے کراتا تھا جنھوں نے مجھے ... سے ہلاکر رکھ دیا تھا۔ امیر داد کی ہلاکت پر ہونے والے ... کے بعد یہ دوسرا موقع تھا کہ دلدار آغا نے اپنے انتقام کی آگ ... سرد کرنے کے لیے شہر کی امن پسند بستیوں کو نفرت اور عداوت کی ہولناک آگ میں جھونک دیا تھا۔ وطن، مذہب اور شعور ... فراموش کرکے پورا شہر آگ و خون کی تعصب آمیز ہولی کھیلنے میں مصروف ہوگیا تھا۔

موت کے اس سوداگر نے شہر میں موت بیچنے ... مضافات میں موت کی معرفت اور فراغ ... تقسیم کا پورا پورا بندوبست کر لیا تھا جسے روکنا ہر ایک کے بس سے باہر تھا۔ میں جب دفتر آ... تو بظاہر راستے پرسکون تھے۔ اس کا مطلب تھا کہ افواہ منظم ... پر اس قدر تیزی سے پھیلائی گئی تھی کہ دیکھتے ہی دیکھتے پورا شہر ... فسادات کی آگ میں جلنے لگا تھا۔

”تم نے اس پر ہاتھ ڈالنے میں ذرا سی تاخیر کردی۔“ وہ ... کے بعد مشفقانہ لہجے میں بولا۔ ”رات کو اس کے مکان پر حملے میں تمہارے ساتھ کتنے آدمی تھے؟“ وہ سوال اس نے بڑے اعتماد سے کیا تھا۔

”صرف ایک۔“ میں نے آہستگی سے کہا۔ ”یہ بات میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھی کہ وہ مجھ سے کہتا کہ ایسی گھٹیا حرکت پر اتر آئے گا۔ اب اس کتے کو ہر قیمت پر پکڑنا ہے۔“

”رات ہی تم نے مجھے اور میرے آدمیوں کو بلا لیا ہوتا تو یہ نوبت نہ آتی لیکن وہی بات ہے کہ پہلے سے تمہیں کیا اندازہ ہو سکتا تھا؟ بہرحال جب شاہ باغ کے حوالے سے دلدار آغا کا نام سامنے آیا تو میں نے سمجھ لیا تھا کہ کھیل تم نے شروع کیا ہے اسی لیے صبح سویرے دفتر آکر تم سے ملنے کا ... لگا رہا۔“ اس نے ایک گہرا سانس لیا پھر بولا۔ ”میں نے اپنے آدمی شہر میں پھیلا دیے ہیں۔ پولیس والوں نے بھی اس کے وارنٹ جاری کرا دیے ہیں۔ اس کا ... والے بیان میں شاہ باغ کی تباہی کا ذکر نہ کرنا اور صبح سویرے اسلحہ لے کر روانہ ہو جانا ... کے خلاف جا رہا ہے۔ ہوسکتا ہے کہ وہ پولیس والوں سے بچ جائے لیکن میرے آدمی شکاری کتوں کی طرح اس کی بو سونگھتے ہوئے اس تک پہنچ جائیں گے۔“

”اور جہانگیر کے مکان کا کیا ہوا؟“ اس کے آدمیوں کا ذکر

ذہن میں خوف زدہ سلمٰی یاد آ گئی۔
"میں نے سب سے پہلے دو آدمی اُدھر بھیجے تھے جو پہرہ دے رہے ہیں۔ وہ اپنی ڈیوٹی اُسی طرح دے رہے ہوں گے۔" اس نے اطمینان دلایا۔ "اس وقت شاہد اور بھیرو کی ڈیوٹی ہے۔ رات میں کسی اور کو بھیج دوں گا..... ویسے عجب گل خان کو تم نے بھیجا تھا۔ وہ ابھی تک واپس نہیں لوٹا ہے۔" آخری جملہ ادا کرتے ہوئے وہ تشویش کے ساتھ لرز رہے تھے جیسے عجب گل خان کی سلامتی کی طرف سے اندیشہ لاحق ہو گیا ہو۔
اس وقت ہمارے درمیان گفتگو کا موضوع ایسا تھا جس پر ہم دونوں ہی یکساں طور پر بری طرح خوف زدہ تھے۔ اس کے بیروزانہ طور پر وہ مجھ سے بے تکلف ہو رہا تھا ورنہ میں نے اس کی قابلیت اور بزرگی کی بنا پر اسے ٹوکنا مناسب نہ سمجھا۔ اس سے صرف متعلقہ معلومات حاصل کرنے کا یہ ایک سنہرا موقع تھا جس سے میں فائدہ اٹھانا چاہتا تھا۔
"اسے ابھی دلدار آغا کے سلسلے میں کسی اور سمت میں بھیجا ہے۔ اس کا کام زیادہ مشکل نہیں ہے وہ کسی بھی وقت کامیاب ہو کر واپس آ سکتا ہے۔" میں نے کہا۔
"دلدار آغا کون ہے اور یہ اچانک تمہاری نظروں میں کیسے آگیا؟"
وہ سیٹھ صاحب کا دستِ راست رہ چکا تھا اس لیے مجھے یقین تھا کہ وہ ڈی ڈی کے بارے میں بھی بہت کچھ جانتا ہوگا یہی سوچ کر میں نے اس سے سوال کیا۔ "تم ڈی ڈی یا ڈی ڈی کے بارے میں کیا جانتے ہو؟"
"اس سے تو ہماری ساری کاروباری رقابت ہے مگر ڈی ڈی ایک چھلاوا ہے۔ ہر طرف اس کا نام سننے میں آتا ہے۔ آج تک کوئی ایسا آدمی نہیں مل سکا جو اس کی اصلیت بتانے کا دعوے دار ہو۔"
"دلدار آغا ہی ڈی ڈی کا اصل روپ ہے۔" میرا انکشاف سن کر وہ کرسی سے یوں اچھلا جیسے اسے بیک وقت کسی بچھو نے ڈس لیا ہو۔
"یقین نہیں آتا۔" وہ بے اعتباری سے بڑبڑایا۔ "مجھے تو ایک سایہ لگ رہا ہے کہ اس کی شہ رگ تمہارے ہاتھ میں آ گئی ہے۔ جس نے اپنے آدمیوں کے ذریعے شہر میں قہر برپا کر دیا ہے۔"
"آج اس شہر میں ڈی ڈی کے دفن ہونے کا دن ہوگا۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "میں اسے زیر کرنا اچھی طرح جانتا ہوں۔ اس کی قسمت میرے ہی ہاتھوں سے لکھی گئی ہے۔ وہ اس کو شش کے باوجود نہیں ٹال سکے گا۔"
"عجب گل کے بارے میں ابھی تک تفصیل نہیں بتائی"

"تم نے؟" قدرے توقف کے بعد اس نے مجھے ٹوکا۔
میں نے خالی خالی نظروں سے اس کی طرف دیکھا پھر فوراً ٹیلی فون کا ریسیور اٹھا کر جہانگیر کے گھر کا نمبر ملانے لگا۔ مجھے یقین ہوتا جا رہا تھا کہ شکست کے صدمے سے دلدار آغا کا دماغ الٹ گیا ہے۔ یہ بات اس کے لاشعور میں جم گئی تھی کہ اس کی تباہی میں جہانگیر کا بھی کوئی اہم کردار تھا اسی لیے وہ کئی بار فون کر کے سلمٰی کو گالیاں دے چکا تھا اور اسے دھمکیاں بھی دی تھیں۔ وہ خونی دیوانہ کسی بھی لمحے اپنے بھاری اسلحے کے ساتھ جہانگیر کے گھر کا رخ کر سکتا تھا۔
سلمٰی نے ریسیور اٹھایا تو خوف سے اس کی آواز حلق میں پھنس رہی تھی۔
"حوصلہ رکھو سلمٰی! باہر موجود دونوں آدمی تمہارے ہمدرد ہیں..." میں نے اسے دلاسا دینا چاہا لیکن اس نے تڑپ کر میری بات فوراً ہی کاٹ دی۔
"خدا کے لیے فوراً یہاں پہنچو! اب مجھے کسی کی ہمدردی کی نہیں امداد کی ضرورت ہے۔ ہمارے گھر پر موت نے دھاوا بول دیا ہے۔ اور کچھ نہیں کر سکتے تو کم از کم مجھے بچانے کے لیے ہی آ جاؤ۔" وہ بری طرح بلک رہی تھی۔
"تحمل کر بات کرو، کیا ہوا ہے...؟"
"ایک پجیرو دو مرتبہ کسی گن سے مسلسل گولیاں برساتی ہوئی ہمارے گھر کے سامنے سے گزر چکی ہے۔ باہر والے دونوں آدمیوں کی بھاری فائرنگ نے ہی اسے فرار پر مجبور کیا ہے.... دیکھو سنو وہ شاید پھر آ رہے ہیں..." ریسیور پر فائرنگ کی گھن گرج نمایاں تھی۔ وہ یقیناً آٹومیٹک رائفل یا سب مشین گن کا فائر تھا۔
"چوکیدار کی رائفل کالی پجیرو والوں کا بال بھی بیکا نہیں کر سکی ہے۔" وہ گولیوں کے شور میں سسک سسک کر بتا رہی تھی۔ "وہ جتنی دیر میں کارتوس لوڈ کرتا ہے وہ سیکڑوں گولیاں برساتے ہوئے گزر جاتے ہیں۔ باہر والے نہ ہوتے تو شاید پجیرو دیوار یا پھاٹک گرا کر اب تک اندر آ چکی ہوتی۔"
ریسیور پر فائرنگ کا شور جس طرح شروع ہوا تھا اسی طرح اچانک موقوف ہو گیا۔ شاید سیٹھ کے آدمیوں نے تیسری بار بھی دلدار آغا کو جہانگیر کے مکان میں گھسنے کا موقع نہیں دیا تھا۔
"تم ہمت سے کام لو سلمٰی! میں فوراً آ رہا ہوں۔" میں نے ریسیور کریڈل پر پھینکا اور کرسی چھوڑ دی۔
سیٹھ بھی ہڑبڑا کر کرسی سے اٹھا اور اس کی کرسی پیچھے الٹ گئی۔
"اسلحے کے ساتھ ساری نفری گاڑیوں میں نکالو۔ دلدار آغا کی کالی پجیرو دیکھ لی گئی ہے۔" میں نے تیز لہجے میں کہا۔

"اب کس سے بات کر رہے تھے تم؟" میرے تیور دیکھ کر سینڈرو کا چہرہ دھواں ہو گیا تھا۔

معاف...!" میں آنکھیں نکال کر پوری قوت سے دہاڑا اور وہ کسی خارش زدہ کتے کی طرح دم دبا کر سرے سے بھاگ گیا۔ میں اضطراب کے عالم میں بند کمرے میں ٹہلنے لگا۔ میرا بس نہیں چل رہا تھا ورنہ میں اسی لمحے پر نکل کر اس شیطان کے سر تک پہنچ جاتا جس کی زندگی سے بھیڑیے بھی شرمانے لگے تھے۔

پھر اچانک ہی مجھے دلدار آغا کے ایک آدمی کی لاش سے حاصل کیے ہوئے ٹرانسمیٹر کا خیال آیا اور میں نے اسے اپنی جیب سے نکال کر آن کر دیا۔

دلدار آغا اس وقت اپنے خوف ناک مشن پر نکلا ہوا تھا۔ اسے شہر میں اپنے خونی درندوں سے ہر لمحہ رابطہ رکھنے کی ضرورت تھی اس لیے مجھے توقع تھی کہ میں اہم پیش رفت کی آواز سن سکوں گا۔

"ڈی ڈی کالنگ... فنا الرحمن بات کرو!" چند ثانیوں کے بعد ٹرانسمیٹر کے ریڈیائی شور میں وہ بھرائی ہوئی خوفناک آواز سن کر میرا دوران خون یک لخت تیز ہو گیا۔ "ہر وہ شخص جو میری آواز سن رہا ہے یہ سمجھ لے کہ یہ ڈی ڈی کا پیغام ہے۔ آج جس نے ذرا بھی سستی دکھائی اس کی کھال اتار دی جائے گی۔ اپنی ٹولیوں کے ساتھ چہروں پر نقاب لگا کر گاڑیوں میں نکلو اور جو سامنے آئے اسے خاک و خون میں نہلا دو۔ آج شہر میں اتنی لاشیں گرا دو کہ انہیں اٹھاتے اٹھاتے عبدالستار ایدھی کی جان آدھی رہ جائے۔ یہ فکر کرنے کی ضرورت نہیں کہ ہمارا ایک ایریشن کسی غیر آدمی کے ہاتھ لگ گیا ہے۔ میں سو باتیں ہوں، ہر شخص مجھے اسی ایریشن پر رپورٹ دیتا رہے گا۔ ہو سکتا ہے کہ ایریشن حاصل کرنے والا بھی فسادات کی زد میں آکر مر چکا ہو۔ اس سے خوف زدہ ہونے کی اب کوئی ضرورت نہیں رہی... اوور!"

وقفے وقفے سے مختلف افراد ڈی ڈی کو پیغام کے وصولی کی اطلاع دینے لگے۔ ان کی کل تعداد سات تھی جس کا مطلب تھا کہ فسادات کا دائرہ وسیع کرنے کے لیے مزید سات ٹولیاں نقاب پوش قاتلوں کے روپ میں میدان میں اترنے والی ہیں۔ میرا دل چاہا کہ اسی وقت ٹرانسمیٹر پر ڈی ڈی کو للکاروں لیکن میں نے فوراً ہی اپنے جوش اور غصے پر قابو پا لیا۔ وہ مجھے بھول جانا چاہ رہا تھا اس لیے اپنی آواز سنا کر اسے چوکنا کرنے کی کوئی ضرورت نہیں تھی۔ میرے خاموش رہنے کی صورت میں وہ اپنے آدمیوں سے رابطے کے لیے اس ٹرانسمیٹر کا استعمال جاری رکھتا تو کم از کم مجھے مزید اس کے عزائم کا علم ہو سکتا اور یہ بھی ممکن تھا کہ وہ جوش میں

انتقام سے مغلوب ہو کر اپنے مسکن کی نشاندہی کر...

"تین گاڑیوں میں ضرورت آدمی تیار ہیں۔" پشت... دینے والی سینڈرو کی آواز نے مجھے چونکا دیا۔ وہ میری... میں نہ جانے کب دستک دئے کر میرے پیچھے آ کھڑا... تھا اس کی نگاہیں میرے ہاتھ میں دبے ہوئے اس ٹر... مرکوز تھیں لیکن وہ اس بارے میں مجھ سے کوئی سوال... کی ہمت نہیں کر سکا۔

"تم میری گاڑی میں میرے ساتھ آؤ گے باقی گاڑ... انہیں فالو کریں گی۔" میں نے دفتر سے نکلتے ہوئے اسے... کیا۔ "مجھے ابھی ابھی اطلاع ملی ہے کہ سات گاڑیوں... نقاب پوش اور مسلح لوگ شہر میں اندھا دھند فا... کرنے کے مشن پر نکلے ہیں۔ راستے میں ایسی جو بھی گا... نظر آئے اسے چھلنی کر دیا جائے۔"

"تم اپنی گاڑی میں چلو! میں آدمیوں کو ہدایات... کر آتا ہوں۔" وہ دوڑتا ہوا مجھ سے آگے نکل گیا۔

زینے عبور کرتے ہوئے میں تازہ صورت حال... بارے میں بہت زیادہ فکر مند تھا۔ میرا خیال تھا کہ شا... اور پھر اپنے مکان پر ہونے والے فساد کے بعد... نہ تنہا رہ گیا تھا۔ اپنے لیے افرادی قوت وہ مغلوب ذ... طرف دار جاہل کے ذریعے حاصل کرتا تھا جس کو ناکارہ کر... کے لیے مجاہد گل خان کو روانہ کر دیا گیا تھا پھر اس کی... ایک آواز پر لبیک کہنے والے سات افراد کہاں سے... پڑے تھے۔

دفتر میں سناٹا ہو گیا تھا۔ سیل فون آپریٹر کے علا... مجھے کہیں کوئی شخص نظر نہیں آیا۔ شاید سینڈرو نے آ... مہم کے لیے سارے ہی آدمی سمیٹ لیے تھے۔

میں دفتر سے باہر آیا تو یہ دیکھ کر حیران رہ گیا کہ... کے اس مصروف ترین کاروباری علاقے میں سناٹا چھا... تھا۔ اکا دکا دکانیں کھلی ہوئی تھیں ورنہ پورا بازار بند... جہاں تل دھرنے کو جگہ نہیں ملتی تھی وہاں صرف چند... گاڑیاں نظر آ رہی تھیں۔ باقی جگہ خالی پڑی ہوئی تھی۔... کہیں کہیں جگہ سہمے ہوئے لوگوں کی ٹولیاں کھڑی ہوئی... کر رہی تھیں اور مسجد کے میناروں کے عقب میں... رہی آتش زنی کا کثیف دھواں سیاہ ناگنوں کی طرح... ہوا آسمان کی جانب اٹھ رہا تھا۔ فضا خاموش اور بوجھل... تھی۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے وہاں بھی کسی لمحے کوئی... پھٹ پڑنے والا تھا جس کی شدت کا نا تھا اور...

میرے انجن اسٹارٹ کرنے تک سینڈرو بھی دوڑتا... ہوا آ گیا۔ میں نے دور ہی سے دیکھ لیا تھا کہ اس کے ہاتھ...

میں لگے ہوئے تھیلے میں کلاشنکوف اور میگزین موجود تھا۔ حیرت کی بات تھی کہ مافیا والے شہر کے وسط میں یوں دیدہ دلیری کے ساتھ اسلحے کا ذخیرہ رکھتے تھے۔

"عجائب گل ابھی تک نہیں لوٹا؟" کار کے حرکت میں آتے ہی سینڈو ایک بار پھر مضطرب لہجے میں بول پڑا۔ "ایسے موقع پر وہ بہت کارآمد ثابت ہوتا ہے۔"

میں نے ایک نظر اس کی طرف دیکھا پھر آہستہ سے کہا۔ "وہ معراج دین کی تلاش میں گیا ہے...!"

میری زبان سے معراج دین کا نام سنتے ہی سینڈو کا چہرہ اتر گیا۔ "پھر وہ کبھی واپس نہیں لوٹ سکے گا۔" وہ گمبھیر لہجے میں آہستہ سے بولا۔ "میری چھٹی حس کہہ رہی تھی کہ وہ کسی مصیبت سے دوچار ہو گیا ہے۔"

"کیوں؟ کیا معراج دین اسی قدر خطرناک آدمی ہے؟ دلدار آغا سے بھی زیادہ؟"

"دراصل ڈی ڈی کو وہی چلا رہا تھا ورنہ ہم اب تک ڈی ڈی کو کھا گئے ہوتے۔ اس کے پاس بہت زیادہ آدمی ہیں جو شہر میں ڈی ڈی کا مال کھپاتے ہیں۔ کچھ عرصے سے معراج دین شہر کا خدا بنا ہوا ہے۔ وہ جہاں جاتا ہے وہاں ڈوری تک جاتی ہے عجائب گل اس کے مخبروں سے نہیں بچ سکا ہوگا۔"

"یہ ڈوری کیا ہوتی ہے؟" میں نے الجھن آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"حصار سمجھ لو۔" وہ بولا۔ "وہ جہاں بھی موجود ہوتا ہے اس مقام پر آنے والے ہر راستے پر کم از کم ایک میل تک مخبروں کا جال پھیلا رہتا ہے اور جونہی کوئی مشتبہ آدمی ان کی حدود میں داخل ہوتا ہے اس کا تعاقب شروع کر کے فوراً ہی خبر مالک کو پہنچا دی جاتی ہے۔ عجائب گل خان ضرور ان مخبروں کی نگاہ میں آگیا ہوگا۔ وہ مسلح ہوگا اور پھر اس علاقے میں اپنی موجودگی کا کوئی معقول بہانہ بھی نہیں پیش کرسکا ہوگا اس لیے مالک نے فوراً ہی اسے مروا دیا ہوگا۔ ایسے میں وہ ذرا بھی خطرہ مول نہیں لیتا۔ اسی لیے شہر کے بدمعاشوں پر اس کی دھاک بیٹھی ہوئی ہے۔ بے چارہ عجائب گل خان بڑی بے بسی کی موت مارا گیا ہوگا۔" وہ اپنے ساتھی کا کمی کے لیے افسردہ تھا۔

لیکن میری نگاہ میں اس واقعے کو صرف اور صرف مکافات عمل قرار دیا جاسکتا تھا۔ عجائب گل خان نے ذاتی دشمنی کے ایما پر سب انسپکٹر محمود جیسے ایماندار افسر کو ٹرک کے پہیوں کے نیچے روند کر ہلاک کیا تھا اور قدرت نے بہت تھوڑے عرصے میں اس کا شکار کر کے اسے معراج دین کے

کھیا تک جنگل میں پہنچا دیا تھا حساب برابر ہونے میں زیادہ وقت نہیں لگا تھا۔

میرے خیال میں عجائب گل کے انجام کے بارے میں سینڈو کا اندازہ درست تھا معراج دین کا بال بھی بیکا نہیں ہوا تھا اور وہ کسی اچھے وقت کی امید میں پوری طرح دلدار آغا کا ساتھ دے رہا تھا۔ اسی لیے میری توقع کے برعکس دلدار آغا کی ایک کال پر فوراً ہی سات لینڈ کروزر والوں نے اپنی خدمات پیش کر دی تھیں۔ وہ سب ڈی ڈی کے غلام تھے جنہیں دلدار آغا اپنے مذموم مقاصد کے لیے بڑی بے دردی سے استعمال کر رہا تھا۔

ایم اے جناح روڈ سنسان پڑی ہوئی تھی جس پر ٹریفک کو دن بھر گزرنا دشوار ہوتا تھا اس پر نیو کلاتھ مارکیٹ کے سامنے خالی چوبی پیٹیوں سے وکٹ بنا کر کچھ بچے کرکٹ کھیل رہے تھے گلیوں میں ہجوم لگے تھے میں نے ذہن میں سے کار حیدر بیگ روڈ کی طرف گھمائی۔ چاروں گاڑیوں کا قافلہ سبک رفتاری سے بڑھتا رہا۔ بلند و بالا عمارتوں سے آگے آنے پر بائیں طرف کی عمارات کے عقب میں جابجا دھوئیں کے بادل نظر آتے کہیں نامعلوم جلائے جا رہے تھے اور کہیں مال و املاک۔ انسان کی کھوپڑیوں میں شیطان حلول کر گیا تھا اور کچھ پتا نہیں تھا کہ ہم شہر کا جائزہ لینے کے لیے آبادیوں میں سے گزرتے تو ہمارا کیا حشر کیا جاتا اس لیے ہم سیدھے چل کر صدر سے ہوتے ہوئے دوبارہ جناح روڈ کی طرف ہو لیے۔

دلدار آغا والا اپریشن ان کیا ہوا ڈیش بورڈ پر رکھا ہوا تھا عجائب گل خان کے عبرت ناک انجام پر کچھ دیر کے اندوہناک خاموشی کے بعد سینڈو کو اس آلے کا خیال آگیا۔

"یہ شاید ڈی ڈی والوں کا ہے۔ تمہیں کہاں سے مل گیا؟" اس نے افسردہ لہجے میں سوال کیا تھا۔

"کل رات کی لڑائی میں ہاتھ آیا تھا۔ شاید تم نے سن ہی لیا تھا کہ ڈی ڈی نے اپنے آدمیوں کو کیا حکم دیا ہے؟"

"ہاں! یہ اس شہر کی بڑی بدنصیبی ہے کہ اس کی لگام ایسے جو چاہتا ہے تھام لیتا ہے اب کسی کو چلتے راستے پر بیٹھ کر بھی بتایا جائے کہ ساری سازش ایک آدمی کی ہے تو کوئی یقین نہیں کرے گا۔"

"اب یہ دیکھنا ہے..." مجھے اپنا فقرہ ادھورا چھوڑنا پڑا کیونکہ ٹرانسمیٹر پر پیغام آ رہا تھا۔

"ڈی ڈی کے لیے طافو بول رہا ہوں۔ ہم لوگ طارق روڈ پر ٹارگٹ کرتے ہوئے بنگلے میں جلتی ہوئی

گاڑی سے اندھادھند فائرنگ میں گولیاں بہت ضائع ہو رہی ہیں۔ اب شہید ملت روڈ سے جمشید روڈ نکلنے کا ارادہ ہے۔ اس کے بعد شاید ہمارا میگزین ختم ہو جائے گا... اوور!"

"جمشید روڈ کو چھوڑ دو اور مین ہٹی اور لسبیلہ کے درمیانی علاقے میں اپنے آخری میگزین کی آخری گولی چلا کر لوٹ جاؤ۔ ایمبولینس آن رکھنا، ضرورت ہوئی تو نئی ہدایات دوں گا۔ اوور اینڈ آل!"

"انسانی جانوں سے زیادہ انھیں گولیاں ضائع ہونے کی فکر ہے۔" سینڈو بڑبڑایا۔

"اتنے پارسا ہم بھی نہیں ہیں۔" میں نے معنی خیز لہجے میں کہا۔ "دونوں میں تھوڑا سا ہی فرق ہے۔"

"ہم اس پر ہتھیار اٹھاتے ہیں جو ہمارے لیے خطرہ ہوتا ہے۔ جنگ میں سب کچھ جائز ہو جاتا ہے لیکن یہ تو بلاامتیاز شہر میں قتل اور دہشت گردی کرتے پھر رہے ہیں۔ نہتے لوگوں کو گولیوں سے بھوننا تو کھلی نامردی ہے۔"

"کاش یہ ہماری موجودگی میں جہانگیر کے مکان کا رخ کریں تو پھر تم دیکھو گے کہ دلدار آغا کے حشر سے موت بھی پناہ مانگے گی۔" یکبارگی میرا خون کھول اٹھا۔

اسی لمحے مجھے کافی دیر بعد عزرا کا خیال آیا تھا ورنہ سلمیٰ اور جہانگیر کی سلامتی کی فکر میں پڑ کر میں اسے بھول ہی گیا تھا۔

وہ میری خاطر اپنا گھر بار چھوڑ کر در بدر ہو چکی تھی۔ کچھ پتا نہیں تھا کہ وہ کہاں اور کس حال میں تھی۔ شہر میں ہر طرف آگ لگی ہوئی تھی۔ انسان درندے بنتے جا رہے تھے۔ ان حالات میں عزرا کو بے پناہ دشواریاں پیش آ سکتی تھیں لیکن غنیمت یہ تھا کہ کراچی اس کے لیے اجنبی شہر نہیں تھا۔ اگر اسے موقع ملتا تو وہ جہانگیر کے گھر بھی پہنچ سکتی تھی۔ اس اعتبار سے اس وقت میرے لیے جہانگیر کا گھر بربادیوں کے سمندر میں اس کے جزیرے کی حیثیت اختیار کر گیا تھا۔

شورش اور ہنگاموں سے بچتے بچاتے آخر کار ہم جہانگیر کے مکان پر پہنچنے میں کامیاب ہو ہی گئے۔ میں نے اپنی گاڑی پھاٹک پر روک دی اور ہارن بجایا تو سینڈو کے پیچھے بیٹھے دونوں آدمی اپنے آدمیوں اور گاڑیوں کو پہچان کر اسٹین گنیں کمین گاہوں سے نکل کر سامنے آ گئے۔ انھوں نے مجھے بہت ادب سے سلام کیا تھا جیسے وہ مجھے پہچان گئے ہوں لیکن میرے لیے ان کے چہرے قطعی اجنبی اور نئے تھے۔

"کیا صورت حال ہے؟" میں نے جذبات سے عاری لہجے میں سوال کیا۔

"ایک کالی کیری تین بار مکان میں گھسنے کی کوشش کر چکی ہے۔ وہ لوگ خود کار رائفل چلاتے ہوئے آئے تھے مگر ہر بار انھیں بھاگنے پر مجبور کر دیا گیا۔ گاڑی کی باڈی گولیوں سے چھلنی ہو چکی ہے۔" ان میں سے ایک نے کہا۔

"آخری بار وہ کتنی دیر پہلے آئے تھے؟" میں نے پوچھا۔

"بیس پچیس منٹ ہو گئے۔ شاید اب وہ واپس جا چکے ہیں۔ انھوں نے تینوں حملے تھوڑے تھوڑے وقفے کے بعد کیے تھے۔ میں نے اپنی گاڑی میں علاقے کا ایک راؤنڈ بھی لیا ہے لیکن میدان صاف ہے۔"

"اس خیال میں نہ رہنا، وہ پھر واپس پلٹ سکتے ہیں۔ چوکنے رہو اور ضرورت ہو تو پچھلی کسی گاڑی سے گولیاں لے لو۔ شام تک تمھیں یہیں رہنا ہے۔"

وہ دونوں سر ہلا کر واپس چلے گئے۔

سلمیٰ کے چوکیدار نے تیسرے ہارن کے بعد ڈرتے ڈرتے اندر ہی سے چلا کر سوال کیا تھا۔ میرے لیے وہ ایک نازک مرحلہ تھا۔ ڈکیتی کا تو سوال ہی پیدا نہیں ہوتا تھا۔ پجیرو والے کے نام سے صرف سینڈو واقف تھا جب کہ باقی کے دوسرے کارندوں کے لیے نام صرف شوفر تھا۔ اس لیے کئی مکالمات کے تبادلے کے بعد ہی دروازہ کھلنے کی نوبت آ سکی۔ چوکیدار کے ہاتھ میں بھری ہوئی رائفل تیار تھی اور اس کے پیچھے سلمیٰ پستول لیے کھڑی تھی۔ خوف سے اس کا چہرہ زرد پڑا ہوا تھا۔ آنکھیں ویران تھیں اور پورا بدن بید مجنوں کی طرح کانپ رہا تھا۔

"یہ... یہ کون لوگ ہیں؟" اس نے پستول کی نال سے دوسری گاڑیوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے پھنسی پھنسی اور خوف زدہ آواز میں سوال کیا۔

"پھاٹک کھلواؤ، یہ سب تمھارے محافظ ہیں۔" میں نے سخت لہجے میں کہا اور ڈرائیونگ سیٹ سے نیچے اتر گیا۔

"چوکیدار کو تماشا نہ بناؤ۔ اب اندر جا کر آرام کرو۔ میں انھیں سمجھا کر اندر آتا ہوں۔" میں نے سلمیٰ کے ہاتھ سے پستول لیتے ہوئے نرمی سے کہا اور وہ لڑکھڑاتی ہوئی برآمدے کی طرف چل دی۔ ایک ہی جھٹکے میں وہ برسوں کی بیمار اور عمر رسیدہ نظر آنے لگی تھی۔ دہشت نے اس کی شوخی اور چہرے کی رونق تک نچوڑ لی تھی۔

شہر میں رونما ہونے والے واقعات کے پیش نظر گاڑیوں یا مسلح افراد کو باہر چھوڑنا مناسب نہیں تھا اس لیے میں نے گاڑیاں اس ترتیب سے اندر پورچ میں پارک کرائیں کہ ضرورت پیش آنے پر کسی کو چھیڑے بغیر اپنی کار باہر نکال سکوں۔ پہلے سے موجود دو افراد کو بھی اندر بلا کر میں نے پھاٹک بند کرا دیا اور سینڈو کو مختصر سی ہدایات دے کر اٹیچی کیس سمیت اندر چلا گیا۔ سینڈو کسی اطاعت شعار نائب کی طرح اپنے آدمیوں کو پھیلانے

کا مالک بھی تھا۔ اس کی واردات سے قبل اس کے منیجر اور دوسرے عملے کی موت کے بعد یہ قیاس کرنا دشوار تھا کہ اس فیکٹری کے ذریعے یہ منظم نامی کیپسولز میں ہیروئن بھر کر سمگل ہوا کرتی ہے اور اس کی باہر سمگلنگ کا کام جاری رہتا یا ختم ہو جاتا۔ بہرحال یہ ایک لائن پر محنت کر کے ہم کچھ نتائج حاصل کرنے کی امید کر سکتے تھے۔ اچھی بات یہ تھی کہ سلطان شاہ پہلے ہی سے فیکٹری کے ملازمین میں شامل ہو چکا تھا۔

مگر وہ بعد کی بات تھی فوری طور پر فکر کی بات یہ تھی کہ عزالہ جو دلدار آغا کی منکوحہ بیوی تھی اپنے شوہر کی مجرمانہ سرگرمیوں کی بنا پر اس کے گھر سے فرار ہو گئی تھی۔ وہ کہاں گئی تھی یہ کسی کو علم نہیں تھا لیکن دلدار نے مجاہدین اسلام کے ساتھ فرار ہونے سے قبل پولیس میں رپورٹ درج کرا دی تھی کہ نامعلوم حملہ آوروں نے ہتھیاروں اور دستی بموں سے حملہ کر کے اس کی نوجوان بیوی عزالہ کو اغوا کر لیا تھا۔

اگر اس کے گھر پر حملہ کرنے والا شخص خود نہ ہوتا تو شاید رپورٹ میں درج کرائے جانے والے آخری سنگین الزام سے گمراہ ہو جاتا۔ اس واردات میں سلطان شاہ کم و بیش میرے ساتھ ہی سا تھ رہا تھا اور ہم دونوں نے ڈی ڈی کے ایک آدمی سے پیچھے ہوتے ہوئے راستے میں عزالہ کے بارے میں ان لوگوں کی تمام گفتگو سنی تھی اس لیے میں عزالہ کی طرف سے فکرمند تھا۔ وہ آزاد ضرور ہو گئی تھی لیکن محفوظ نہیں تھی۔

دلدار کے گھر کے ملازمین اسے اچھی طرح پہچانتے تھے دلدار کے بہت سے ملاقاتی بھی اس سے واقف رہے ہوں گے۔ ان میں سے کوئی بھی اسے دیکھ کر ایک نظر میں پہچان سکتا تھا۔ دوسری طرف دلدار کی موت کے بعد پولیس کے لیے یک بیک عزالہ کی ذات اہمیت اختیار کر جاتی اور وہ اپنے پورے وسائل اس جانب مرکوز کر دیتی۔

ہم دونوں خاموش بیٹھے ہوئے تھے اور میرا دماغ انہی خیالات میں الجھا ہوا تھا کہ اچانک مجھے خیال آیا کہ میں نے تو اپنی گاڑی کی چابی عجائب گل خان کے حوالے کر دی تھی اور سینڈرو کے بیان کے مطابق وہ معراج دین کے ٹھکانے پر جا کر غالباً کام بھی آ گیا تھا۔ جب مجھ سے آخری بار فون پر بات کرنے کے بعد میں بے دھیانی میں باہر نکلا تو میری گاڑی وہاں کیسے موجود تھی؟

"عجائب گل چلا گیا تھا تو میری گاڑی کیوں موجود تھی؟ اس کی چابی بھی اگنیشن میں موجود تھی۔" میں نے اپنے ذہن پر زیادہ زور دینے کے بجائے سینڈرو سے یہ سوال دریافت کر ڈالا۔

"شاید اسے تمہاری گاڑی پہچان لیے جانے کا ڈر ہو گا۔" اس نے سرسری انداز میں کہا اور مجھے یاد آ گیا کہ میں نے جاتے جاتے اسے خود ہی تاکید کی تھی کہ وہ خود دیکھا نہ جائے اور نہ میری گاڑی کسی کی نظروں میں آئے۔

"اس نے تمہارے خوف سے زبان نہیں کھولی... لیکن باہر نکل کر اس نے تمہاری چابی تمہاری گاڑی میں چھ... دی اور پیچھے گیراج سے جعلی نمبر پلیٹ والی ایک جیپ نکا... لے گیا۔ پچھلے کاموں میں ہم اکثر وہی جیپ استعمال کر... تھے۔ اگر عجائب گل پکڑا گیا ہو گا تو سمجھو کہ جیپ بھی گئی۔" ... لیکن بات مکمل کی۔

"جیپ کے بارے میں تم نے مجھے نہیں بتایا۔" میں... اس پر آنکھیں نکال کر کہا۔

"جس وقت میں آدمیوں کو اکٹھا کر رہا تھا اسی وقت... جیپ غائب ہونے کا علم ہوا تھا۔ اس وقت تم غصے سے آگ... بگولا ہو رہے تھے اور اپنے احکام کی تعمیل سے پہلے کسی کی... بات سننے کے لیے تیار نہیں تھے۔ اس لیے میں نے... زبان بند رکھنے میں ہی عافیت سمجھی۔ اس وقت کیسے خیال آ... اس کا جب میرے موڈ میں نرمی محسوس کرتے ہی اس نے ایک سو... داغ دیا۔

وہ ایک بے ضرر سی بات تھی جس کا جواب دینے میں کو... مضائقہ نہیں تھا لیکن سینڈرو بہت ذہین آدمی تھا۔ وہ ا... ہی سے میری کمزوریوں کا اندازہ لگا کر فاصلہ ختم کرنا چاہ رہا تھ... اس لیے میں نے سختی سے اسے جھڑک دیا۔ "جتنا پوچھا جائے... اتنا ہی جواب دیا کرو۔ میں اپنے ماتحتوں سے سوال سننے... عادی نہیں ہوں۔"

"میں تو دوبارہ بھی نامعقول بات نہیں کرتا۔ دفتر میں تم نے خود... میرے بعض سوالات کے جواب دیے تھے اس لیے اس... میں زبان کھولنے کی ہمت کر بیٹھا۔" اس نے معذرت خواہا... لہجے میں کہا۔

"یہ بتاؤ مجھے کہ عجائب گل کے بارے میں مصدقہ خبر کب... تک مل سکے گی؟" چند ثانیوں کے سکوت کے بعد میں نے... لہجے میں سوال کیا۔

"فی الحال سارا نفری یہاں ہمارے ساتھ موجود ہے... فرصت ملتے ہی عجائب گل کے بارے میں کھوج لگاؤں گا لیکن... مجھے اس کے زندہ بچنے کی ذرا بھی امید نہیں ہے۔ وہ وفادار... ہونے کے ساتھ ساتھ بہادر بھی تھا لیکن اس میں مکاری یا... چال بازی نام کو بھی نہیں تھی۔ وہ اپنے طور پر پلان نہیں بنا سکتا... ہاں اسے جتنا سمجھا دیا جائے اس کام کو لفظ بہ لفظ اسی طرح عمل... کر گزرتا ہے۔"

"دلدار آغا کی وجہ سے ہم سب یہاں آنے پر مجبور ہوئے... تھے۔ اب اس کا خاتمہ ہو چکا ہے تو یہاں بھیڑ کی ضرورت نہیں... رہی۔ تم اپنے آدمیوں کو واپس بھیج دو۔ انہی میں سے کسی کو...

جناب خان کی خبر گیری پر مامور کر دو۔"

"میرے لیے کیا حکم ہے؟" اس نے نشست چھوڑتے ہوئے سر جھکا کر سوال کیا۔

"تم میرے پاس ٹھہر و گے۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "ابھی مجھے چند اور معاملات بھی نمٹانے ہیں۔ جس آدمی کو جناب گل کی خبر گیری پر مامور کرو اسے یہاں کا نمبر دے دینا تاکہ مجھے فوراً خبر مل سکے۔"

میں نے ایک سادہ کاغذ پر جہانگیر کا نمبر لکھ کر اسے تھما دیا اور وہ باہر اپنے آدمیوں کی طرف چل دیا۔

وہ جوں ہی باہر نکلا، شفی فوراً اندرونی دروازے سے ڈرائنگ روم میں داخل ہو گئی۔ یوں معلوم ہوا جیسے وہ دروازے سے لگی ساری گفتگو سنتی رہی ہو اور دوبارہ اندر لوٹنے کے لیے بیٹو کی روانگی کی منتظر رہی ہو۔

"تم جہانگیر کے پاس نہیں گئیں؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے خشک لہجے میں سوال کیا۔

"تمہیں دیکھ کر واپس لوٹ آئی تھی۔" وہ بے حد بے بسی سے مجھ سے نظریں چراتے ہوئے ہراساں لہجے میں بولی۔ "جیسے جیسے تمہیں قریب سے دیکھنے کا موقع مل رہا ہے تمہاری ذات سے مجھے دہشت آنے لگی ہے۔ میں تو اس موذی کے خوف سے مری جا رہی تھی لیکن تم تو اس سے بھی چار ہاتھ آگے نظر آتے ہو۔ وہ گمنام جہانگیر تم میرے سامنے ہو۔"

وہ اس وقت تک واقعی اپنے بکھرے ہوئے اعصاب پر قابو پانے میں کامیاب نہیں ہو سکی تھی۔ تھوڑی دیر قبل پیش آنے والے روح فرسا واقعات اور دہشت ناک موت کے تصور نے اس کی ذات کو اپنی گرفت میں دبا رکھا تھا۔ اسی وجہ سے وہ سنجیدہ گفتگو کرنے کے موڈ میں نظر آ رہی تھی لیکن میں نے ہلکے سے مصنوعی قہقہے کے ساتھ موضوع کو مذاق میں ٹالتے ہوئے کہا۔

"غنیمت ہوا کہ یہ سارا خونی کھیل جلد ہی نمٹ گیا ورنہ تم اپنے سامنے سے بھی ڈرنے لگتیں۔"

"کل تو شاید کئی دن تک نارمل نہ ہو سکوں۔" وہ گزری ہوئی بات یاد کر کے بے ساختہ جھرجھری لیتے ہوئے بولی۔ "جب کالو پھیرو گولیاں برسا رہی تھی تو ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ لوگ سامنے آنے والی ہر رکاوٹ کو روندتے ہوئے پھاٹک توڑ کر اندر گھس آئیں گے۔۔۔"

"لیکن تم نے دیکھ لیا کہ میرے آدمی تمہارے لیے ڈھال بنے ہوئے تھے۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر اسے یاد دلایا۔ "تم کو یقین کیوں نہیں تھا کہ باہر کوئی تمہاری حفاظت کر رہا ہے؟"

"یقین آ ہی نہیں سکتا تھا۔" وہ خود کلامی کے انداز میں بڑبڑائی۔ "اب بھی وہ سب ایک خواب کی طرح معلوم ہو رہا ہے۔

تم طویل جلاوطنی کے بعد حال ہی میں باہر سے واپس آئے ہو۔ تمہارے شب و روز بڑی حد تک میرے سامنے ہیں۔ مجھے اب بھی یقین نہیں آ رہا کہ تمہارے ایک اشارے پر اتنے سارے مسلح اور خوفناک آدمی جمع ہو سکتے ہیں۔ میں نے بیڈروم کی کھڑکی سے دیکھا ہے کہ جہاز پورا لان بھرا ہوا ہے اور وہ سب بھی اپنی صورتوں سے سفاک قاتل اور درندے معلوم ہوتے ہیں۔ کیا مجھے پتا نہیں کہ یہ سب کہاں سے مل گیا تم کو؟"

"اس کا مطلب ہے کہ تم باقاعدہ میری جاسوسی کرتی رہی ہو۔۔۔ خیر وہ سب اب روانہ ہو جائیں گے۔ اب یہاں ان کی ضرورت نہیں رہی ہے۔"

"وہ رہیں یا چلے جائیں، میرا سوال اپنی جگہ ہے کہ وہ کون ہیں؟ کہاں سے آئے ہیں؟ اور تمہارے اس قدر اطاعت گزار کیوں ہیں کہ ضرورت پڑتے ہی اپنی جانیں ہتھیلی پر رکھ کر اپنے گھروں سے نکل آئے ہیں؟"

"کراچی میں جیب میں مال ہو تو ہر کام آسانی سے ہو جاتا ہے۔ ان میں سے کوئی میرا مخلص جاں نثار نہیں ہے۔ میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ یہ سب کرائے کے بدمعاش ہیں۔ معاوضہ لے کر اپنی گردنیں کٹانے کو ہر وقت تیار رہتے ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ ضرورت پیش نہیں آئی ورنہ تم دیکھ لیتیں کہ جہانگیر کے خون کے پیاسوں کو تمہاری چار دیواری سے دور رکھنے کے لیے ضرورت پڑتی تو ان میں سے دو چار کے ڈھیر ہو جانے کے بعد بھی مزاحمت میں کمی نہ آتی۔" میں نے بڑا اعتماد لہجے میں کہا۔ "اس پورے شہر میں ایک جہانگیر ہی تو میرا اکلوتا دوست رہ گیا ہے۔ اس کی ضرورت کے وقت بھی کیا میں بے دریغ پیسہ نہ بہاتا؟ تو میرا ضمیر مجھے عمر بھر اس بخیلی پر معاف نہ کرتا۔"

"پیسہ خرچ کیا تم نے؟" اس نے ایک بار پھر میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال دیں۔ "تمہارے سامنے ڈالر تو میرے پاس ہیں، پھر یہ رقم کہاں سے آئی تمہارے پاس؟"

میں بے ساختہ ہنس پڑا۔ "بچوں جیسے سوال مت کرو۔" شفی! اس کے سامنے اپنی جیبیں تک جھاڑ دی تھیں۔ بیشتر رقم تمہاری تحویل میں ضرور دے دی تھی لیکن میں بالکل تہی دست نہیں تھا۔ دو چار لاکھ اب بھی پھینک سکتا ہوں۔"

"اتنی بات جڑ جانے کے بعد بھی تم مصر ہو کہ یہ جہانگیر کی کوئی کاروباری رقابت تھی؟"

"گندی کاروباری رقابت۔" میں نے بڑا سا منہ بنا کر کہا۔ "میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ حریف بدقسمتی سے ہیروئن کا اسمگلر تھا۔ اسے شبہ تھا کہ اس کا مال جہانگیر نے پکڑوایا ہے۔ آڑ کاروباری رقابت کی لی گئی تھی لیکن سچ پوچھو تو یہ جہانگیر جیسے امن پسند شہری کے خلاف ایک گروہ بند مجرم کی کارروائی تھی جو خوش قسمتی سے ناکام!

بنا دی گئی ہے۔"

"جھوٹ کے پاؤں نہیں ہوتے ڈیئر!" وہ تلخ لہجے میں بولی۔ "تم بھول رہے ہو کہ اب تمہارے پاس موجود ٹرانسمیٹر پر وڈی وڈی سے ایگل ناگی کسی کال نمبرے کی گفتگو سن چکی ہوں اور وڈی وڈی کون تھا نام تنبیب ہے ایک بار تم خود کہہ چکے ہو کہ عزالہ کو دلدار آغا نامی ایک بدمعاش نے اپنے خطرناک بہروپ کا اسیر بنا لیا ہے جب کہ درحقیقت وہ وڈی وڈی کے نام سے شہر میں ہونے والے بے شمار جرائم کی سرپرستی کرتا ہے۔"

میں نے جھینپتے ہوئے انداز میں سر جھکا لیا۔ "اتنا کچھ سمجھ گئی ہو تو مجھے کیوں پریشان کر رہی ہو؟" میری آواز کمزور اور لہجہ ندامت آمیز ہو گیا تھا۔ اس نے اچانک ہی میری دکھتی رگ پر ہاتھ رکھ دیا تھا۔ "میں روپوشی کی زندگی گزار رہا ہوں اسی لیے وہ مجھ پر ہاتھ نہ ڈال سکا لیکن نہ جانے کس طرح میری اور جہانگیر کی گہری دوستی کا علم ہو گیا اور اس نے جہانگیر پر ہاتھ ڈال دیا تاکہ مجھے سامنے آنے پر مجبور کر سکے لیکن کل کے اخبارات سے تمہیں اندازہ ہو جائے گا کہ میں نے کس طرح جہانگیر کو اس کے چنگل سے بچایا ہے لیکن پھر بھی مجھے قلق ہے کہ جہانگیر کو محض مجھ سے دوستی رکھنے کی وجہ سے تشدد و سہنا پڑا۔۔۔"

"میری باتوں کا غلط مفہوم اخذ مت کرو۔" وہ میری بات کاٹ کر جلدی سے بولی۔ "جو کچھ ہوا وہ تمہارے بس سے باہر تھا۔ تم نے دوستی کا پورا حق ادا کیا ہے لیکن مجھے شکوہ اس بات کا ہے کہ تم ابھی تک مجھ سے حقیقت چھپانے کی کوشش کر رہے ہو۔ میں اتنی بے وقوف تو نہیں ہوں۔"

"یہ میری نہیں، جہانگیر کے دوست کی اپنی غلطی ہے میں اصل بات بتا کر اسے تمہاری نظروں میں جھوٹا کیسے بنا سکتا تھا؟"

"لیکن اب کیا ہوا؟ ٹرانسمیٹر پر آنے والی کال نے سارا بھانڈا پھوڑ دیا۔"

"وہ میرے بس سے باہر تھا۔ تم نے یاد دلایا تو میں نے بلاوجہ بحث جاری نہیں رکھی، ہتھیار ڈال دیے لیکن یہ نہ سمجھنا کہ یہ بظاہر فطری گفتگو تمہارے عزائم کے لیے منع کیا تھا۔ یہ سب صرف اور صرف تمہیں اور تمہارے گھر کو بچانے کے لیے یہاں لائے گئے تھے اور اب واپس لوٹ جائیں گے۔"

"یہ میں نے کب کہا؟" اس نے تیز لہجے میں چہرے پر غصے کا سایہ لیے ہوئے کہا۔ "کیا پھر تم اپنی رزم پیشہ ہوتے ہو؟" "بولی۔ میں نے ڈرائنگ روم سے باہر چھپ کر وڈی وڈی کی بیماری کے علاوہ وہ کریہہ آوازیں بھی سنی تھیں جو آخر تک بھی کسی جوان نے جال کے پیچھے لگا ہوا سب کچھ ریکارڈ کروا دیا تھا۔ وڈی وڈی تو جہنم واصل ہو گیا مگر اب عزالہ کہاں ہے؟"

"وہ اس کے اصل روپ سے واقف ہونے کے باوجود

چھوڑنے کا فیصلہ کر چکی تھی لیکن وڈی وڈی نے اسے اپنے گھر میں قید کر لیا۔ کل رات میں ادھر گیا تو اندر گولیاں چل رہی تھیں اور باہر ہر طرف وڈی وڈی کے مسلح آدمی بیٹھے ہوئے تھے جن پر میں نے دھاوا بول دیا۔ اس جھڑپ میں عزالہ کو وہاں سے فرار کا موقع مل گیا اور اب وہ لاپتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ پولیس اور دلدار آغا کے ساتھیوں سے بھی بچائی جلد نہ ملے۔"

"تم کرائے کے ان بدمعاشوں کو اس کی تلاش اور حفاظت پر کیوں نہیں لگاتے؟" عزالہ کا ذکر آتے ہی اس کا فطری اور نسوانی تجسس بیدار ہو گیا تھا۔ ساتھ ہی اس کے لہجے میں عزالہ کے لیے حقیر کا ہلکا سا رنگ بھی جھلک آیا تھا کیونکہ وہ خود میری ذات میں دلچسپی رکھتی تھی اور ہمیشہ سے اس معاملے میں عزالہ کو اپنا رقیب تصور کرتی تھی۔

"میں اس پر ان پیشہ ور خونخواروں کا سایہ بھی نہیں پڑنے دوں گا۔" میں نے نرمی سے کہا۔

"اپنے دل کو خوش رکھنے کے لیے جو چاہو وہ کرتے رہو لیکن تمہاری عزالہ کو اب دوسرے ہی مزے پڑ گئے ہیں۔ وہ ایسے ہی خونخوار بدمعاشوں اور رشوت خوروں کے لوگوں میں خوش رہنے لگی ہے۔ شاذ و نادر کی بیٹی پہلے انگلینڈ میں روپوش ہو کر ماں دھاڑ کرتی رہی یہاں آئی تو وڈی وڈی سے بیاہ رچا لیا۔ اب غائب ہوئی ہے تو دیکھو کس کے ساتھ سامنے آتی ہے؟"

میں خون کا گھونٹ پی کر رہ گیا۔ وہ کلمات مسز جہانگیر کے علاوہ کسی اور عورت نے ادا کیے ہوتے تو میں نے انگلیاں ڈال کر اس کا دہانہ کان تک چیر کر رکھ دیا ہوتا لیکن وہ میرے عزیز ترین دوست کی بیوی تھی۔ اس کا لحاظ لازم تھا۔ میری وجہ سے اس کا شوہر موت کے منہ سے بال بال بچ کر زخموں سے نڈھال پڑا ہوا تھا۔ اسی لیے میں نے جواب میں ایک لفظ بھی نہ کہا بلکہ اپنا موجود سگریٹ کے بجھے ہوئے پیکٹ کو غیر ارادی طور پر مٹھی میں بھینچ کر پیس ڈالا۔

"یہ کیا کر رہے ہو؟ کیا ہوا تمہیں؟" مسز کی بوکھلائی ہوئی آواز سنائی دی۔

میں نے چونک کر اس کی طرف دیکھا اور بے اختیار مسکرا دیا۔ میری اس مسکراہٹ میں یقیناً کوئی خوفناک انداز پنہاں تھا کیوں کہ وہ اٹھی اور تیزی کے ساتھ ڈرائنگ روم سے نکلتی چلی گئی۔

میں نے مسلا ہوا پیکٹ ایش ٹرے میں ڈال دیا۔ میرے ذہن میں اچانک ہی ادا کی تصویر ابھرنے لگی تھی۔

جس سے انسان اپنا دل لگا بیٹھے، اس کی ذات کس قدر اہمیت اختیار کر جاتی ہے کہ اس کے خلاف کہا جانے والا ہر لفظ تیر بن کر انسان کے دل میں ترازو ہو جاتا ہے۔ نہ جانے کیوں کر عزالہ سے

ابھی کیا پرخواہش تھی کہ وہ میرے سامنے عزالہ کی توہین اور تذلیل کا کوئی موقع ہاتھ سے نہیں جانے دیتی تھی۔

میری نظروں میں عزالہ پھولوں سے زیادہ نازک پریوں سے زیادہ حسین اور فرشتوں سے زیادہ پارسا اور دل ربا تھی جس کی صرف یادوں کے سہارے ہی ایک طویل عمر گزاری جا سکتی تھی۔

وہ جب تک میری محبت کا دم بھرتی رہی اس نے نگاہ بھر کر کسی دوسرے مرد کی طرف نہیں دیکھا اور جب تنہائیوں کے پرآشوب دور سے گھبرا کر اپنی آبرو کے تحفظ کے لیے اس نے روپ بدلتے ہوئے وڈی ڈی کو اپنا شریک سفر بنانے کا فیصلہ کیا تو مجھے اپنے سامنے سے بھی دور رہنے کی ہدایت کر دی کیونکہ بنیادی طور پر وہ ایک مشرقی عورت تھی جو ایک وقت میں صرف ایک ہی کی ہو کر رہتی ہے۔ دوسرے کو اپنے وجود کے لیے ایک گالی سمجھتی ہے پھر وقت نے اس کی نگاہوں سے سراب کے پردے سرکا دیے۔ اس نے ولدار آغا کا اصل روپ پہچان لیا تو اسے ٹھکرا کر دوبارہ میری طرف آنے کا فیصلہ کر لیا۔

اس مرحلے پر خود ولدار آغا کے رکھوالے اس کی راہ روک سکے نہ بارود کی اسلحہ سے اپنا ارادہ بدلنے پر مجبور کر سکا۔ اسے تو شاید یہ بھی یقین نہیں تھا کہ اگر وہ اپنی کشتیاں جلا دے گی تو میں اسے قبول کر لوں گا لیکن پھر بھی اس نے ولدار آغا کو ٹھکرا کر رات کی سیاہی میں گھٹنے آسمان کی بجائے ان تاریکی میں پناہ لینے کا فیصلہ کر لیا۔

مگر سلمٰی ان سب باتوں خوبیوں اور اچھائیوں کو نظرانداز کرنے پر تلی ہوئی تھی۔ عزالہ کے کردار اور گفتار پر اس کے سر وہ تہمت رکھ دی تھی جو اس کی مکروہ مخصوص پڑتی ہی جنم لے سکتی تھی اور یہ میری بدنصیبی یا شاید عزالہ کی تقدیر تھی کہ میں سلمٰی کی لگائی ہوئی ان تہمتوں کو نظرانداز کرنے پر مجبور تھا۔ مجھے یقین تھا کہ ایک بار عزالہ کو میرے پاس پناہ لینے اور اپنی محبتوں کے چراغ روشن کرنے کا موقع مل گیا تو سلمٰی خود کھسیانی ہو کر بلی کی طرح اپنے ہتھکنڈے ہوتے ہوئے سامنے ہی پناہ لینے پر مجبور ہو جائے گی مگر اس کے لیے مجھے انتظار کرنا تھا۔ ویسا انتظار جس کی طوالت کا خود مجھے کچھ اندازہ نہیں تھا مگر میرا وجدان کہتا تھا کہ عزالہ کسی بھی لمحے مجھ سے مل سکتی تھی۔

میں اپنے انہی خیالات کے گرداب میں پھنسا ہوا تھا کہ سینڈو اپنے کام سے فارغ ہو کر واپس لوٹ آیا۔ اس نے سب لوگوں کو دفتر واپس روانہ کر دیا تھا اور انہی میں سے ایک شخص کو جلد از جلد عجب گل خان کے بارے میں معلومات حاصل کرنے کی ہدایات دے کر اسے معراج دین عرف ماجھے کے اڈے کی طرف روانہ کر دیا تھا۔ اسے جہانگیر کے گھر کا فون نمبر دے دیا گیا تھا تاکہ وہ اپنی حاصل کی ہوئی معلومات براہ راست مجھے پہنچا سکے۔

"آپ حکم کیا کر گئے تھے؟" اس کی کہانی سننے کے بعد میں نے خالی الذہنی کے عالم میں اس سے سوال کیا۔

"جو حکم ملے گا وہی کروں گا۔ چاہو تو واپس لوٹ سکتا ہوں۔" اس نے سعادت مندانہ لہجے میں کہا۔

میں نے فوراً ہی سنبھالا لے لیا اور مجھے یاد آیا کہ اس سے فوری طور پر مجھے دو کام لینے تھے۔

سیٹھ حبیب جیوانی سے ٹیلی فون کے دوران میری جو تلخ کلامی ہوئی اس کا بنیادی سبب یہ تھا کہ میں ولدار آغا کی اصل شخصیت سے واقف ہو کر اس کی راہ پر لگا ہوا تھا جبکہ سیٹھ حبیب کی نظروں میں تاحال کا سرپرست وڈی ڈی ولدار آغا سے الگ کوئی اور پراسرار شخص تھا جس کے بارے میں پورے شہر میں کوئی کچھ نہیں جانتا تھا۔ حبیب جیوانی کو اپنے اس نظریے پر اتنا پختہ یقین تھا کہ اس نے ولدار آغا کے معاملے کو یہ سمجھ لیے ٹیسٹ کیس قرار دے کر مجھے اپنی بات ثابت کرنے کے لیے ایک ہفتے کی مہلت دی تھی اور اسی کے نتائج پر ہمارے آئندہ تعلقات کی نوعیت منحصر تھی۔ اس معاملے میں مجھے سرخروئی حاصل ہوئی تھی۔ میں نے چوبیس گھنٹے سے بھی کم مدت گزرنے سے پہلے ولدار آغا کے بارے میں اپنے دعوے کو سچ ثابت کر دکھایا تھا اور مجھے پورا یقین تھا کہ سیٹھ حبیب کو کھسیانے ہوتے انداز میں میری برتری کو تسلیم ہی کرنا پڑے گا مگر اسی کے ساتھ ساتھ میں نے تنظیم میں اپنی حیثیت منوانے کے لیے سینڈو کے کردار کو مستحکم کرنے کا تہیہ کیا تھا۔ اس رات اولڈ کلفٹن پر ہیروئن کی کھیپ کی وصولی اور نقب زنی کا کام اپنے سر لے لیا تھا جو اس سے قبل بلا شرکت غیرے سینڈو کے ذمے تھا۔ اس کام میں وہ جو کچھ حبیب جیوانی کو بتا دیتا وہی حرف آخر ہوا کرتا تھا جبکہ میں اس نظریے کا قائل تھا کہ میری ماتحتی میں کام کرنے والا ہر شخص میرے احکام کا تابع تھا۔ حرف آخر صادر کرنے کا اختیار صرف اور صرف مجھ کو حاصل تھا جبکہ دوسروں کا کام میری زبان سے نکلے ہوئے الفاظ کو حقیقت کا روپ دینا تھا۔

کلفٹن کے علاقے سے مال وصول کرنا بظاہر کوئی دشوار کام نہیں تھا۔ کاغذ پر لکھی ہوئی تحریر سے پھاڑا ہوا ایک حصہ میرے پاس تھا جس کا دوسرا حصہ فریق ثانی کی تحویل میں تھا۔ دونوں ٹکڑوں کے ملنے کے بعد ہی میری شناخت کا مرحلہ پورا ہو سکتا ہے۔ متعلقہ آدمی سے رجوع کے لیے مجھے رات کے آٹھ بجے اولڈ کلفٹن پہنچ کر ایک اچھوتی کار دیکھنی تھی جس کے عقب میں جیک لگا کر ایک پہیہ نکال دیا گیا ہو اور اسی کے ساتھ کار والا ٹائر تبدیل کرنے کے بجائے کار کا بانٹ اٹھا کر ریڈی ایٹر میں پانی چیک کر رہا ہو۔ پہچانے جانے کا تحریر شناخت ہو جانے کے بعد پارٹی سے مال وصول کرنا مشکل نہیں تھا۔ اصل مسئلہ حاصل ہونے ... ہیروئن کو ٹھکانے لگانے کا تھا۔ اس سے قبل وہ شعبہ آزادانہ طور پر سینڈو کے ذمے رہا تھا

لیکن میں نے خود سری میں اسے اپنے سر لے لیا تھا مگر مجھے بخوبی اندازہ تھا کہ سینڈو سے مشورہ کیے بغیر شاید اس کام کو سرانجام نہیں دے سکوں گا۔

مجھے سینڈو کے پیشہ ورانہ مشورے کی ضرورت تھی مگر میں اس سے سرسری طور پر بات کر کے سب کچھ اگلوانا چاہتا تھا اس لیے میں نے براہِ راست سوال کرنے کے بجائے شنگی کلب کا ذکر چھیڑ دیا۔

میری زبان سے کلب کا نام سن کر اس کی سنجیدگی میں ذرہ برابر بھی فرق نہیں آیا اور وہ بولا۔ ”ڈیفنس کے علاقے میں بسنے والے معززین اور شرفا کو شکایت ہے کہ ایک منظم منصوبے کے تحت ان کے علاقے کو ہر موقع پر بدنام کیا جاتا ہے لیکن یہ بدقسمتی کی بات ہے کہ اس علاقے میں وسیع و عریض پلاٹوں کی کثرت اور ذاتی دنیا میں آپ مگن رہنے والے طرزِ زندگی نے اس علاقے کو جرائم پیشہ لوگوں کے لیے محفوظ بنا دیا ہے۔ اوسطاً ہزار، پانچ سو شرفا کے درمیان اگر کوئی ایک آدھ قحبہ خانہ یا جوا گھر چل رہا ہو تو کسی کو کانوں کان بھی پتا نہیں چلتا۔ اس علاقے کی زرخیزی کا اصل سبب یہ ہے کہ مکین اپنی چار دیواری میں مست رہتے ہیں۔ کسی کو اس بات سے کوئی غرض نہیں ہوتی کہ اس کے پڑوس میں کون رہتا ہے اور کیا کرتا ہے! پڑوسیوں کے بارے میں ساری معلومات کا انحصار گھریلو ملازمین اور ڈرائیوروں پر ہوتا ہے جو فرصت کے اوقات میں ایک دوسرے سے مل بیٹھنے کے مواقع نکال لیتے ہیں۔ ان سے حاصل ہونے والی بیشتر اہم معلومات کو ان کے مالکان محروم ذہنوں کی تخلیق کی ہوئی فرضی کہانیاں سمجھ کر نظرانداز کر دیتے ہیں اسی لیے زیرِ زمین دنیا کا ہر آسودہ حال شخص اِدھر بسنے کی فکر میں لگا رہتا ہے۔ یہ ساری باتیں میں نے اس لیے کہیں کہ جارالی کلب بھی ساحلِ سمندر کے قریب کلفٹن اور ڈیفنس فیز فائیو کے سنگم پر واقع ہے۔ بڑی دلچسپ جگہ ہے۔ ابھی تک میں وہاں کے معاملات کی دیکھ بھال کرتا تھا اب جیسا تم چاہو گے ویسا ہی ہوگا۔“

”پچھلی رات سے میں تھکا دینے والی بھاگ دوڑ میں مصروف رہا ہوں۔ میرا خیال ہے کہ آج کی شام وہیں گزاری جائے تو کچھ دھول جھڑ جائے گی۔ پروگرام کب شروع ہوتا ہے وہاں؟“

اس کے جواب سے مجھے اندازہ ہو گیا کہ میرا وہ سوال بہت نامعقول تھا لیکن سینڈو نے کسی ردِعمل کا مظاہرہ کیے بغیر کہا۔ ”وہ کوئی روایتی کلب نہیں ہے جہاں ڈسکو، میلے یا کوئی اسٹریپ ٹیز ہوتا ہو۔ وہ ایک نجی کلب ہے جہاں ممبران کے علاوہ کسی اور کا داخلہ ناممکن ہے۔ وہاں مکھن جیسے تاجروں سے اعلیٰ سرکاری حکام تک بہت سے لوگ آتے ہیں اور آپس میں بے تکلف گھر کے افراد کی طرح خوشگوار وقت گزار کر واپس لوٹ جاتے ہیں۔ ان لوگوں کے بہت سے مشاغل ہوتے ہیں۔ کچھ شراب کے رسیا ہیں، بعض بیاہی عورتوں سے دوستی بڑھا کر خوشی محسوس کرتے ہیں۔ اکثر جوا کھیلتے ہیں۔ وہاں کسی پر بھی کسی قسم کی کوئی پابندی نہیں ہے۔“

اس نے جو کچھ کہا اس میں میرے لیے کوئی نئی بات نہیں تھی۔ حبیب جیوانی سے گفتگو کے بعد میں اپنے ذہن میں اس کلب کی ایک تصویر بنا چکا تھا جس میں تین رنگ بہت نمایاں تھے۔ عورت، شراب اور قماربازی۔ لیکن سینڈو کو بتدریج اپنی راہ پر لانے کے لیے وہ ساری پیش بندی لازمی تھی۔

”مال بھی وہیں سے تقسیم کرتے ہو؟“ میں نے براہِ راست اس کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے سوال کیا اور وہ بے چینی کے ساتھ صوفے پر پہلو بدل کر رہ گیا۔

”مال کا کلب سے کوئی تعلق نہیں ہے۔“ اس نے تذبذب لہجے میں جواب دیا۔ ”باہر سے آنے والا مال میں خود وصول کرتا ہوں اور اسے تقسیم کرنے کے لیے میرے اپنے ذرائع ہیں۔ نقد رقم لے کر پارٹیوں کو مال دیتا ہوں۔“

”مال کی طلب اور فراہمی کا کوئی شیڈول بھی ہوتا ہوگا؟“ میں نے سوال کیا۔

”میں سمجھا نہیں۔“ اس نے پلکیں جھپکاتے ہوئے کہا۔ ”شیڈول سے کیا مراد ہے تمہاری؟“

”فرض کرو کہ آج مال آجاتا ہے تو تم اسے کسی منڈی میں نیلام تو نہیں کرو گے۔ پہلی کھیپ تمہیں کسی کو دینی ہوگی۔ اس سے اگلی کوئی اور دے گا۔ میں اس کی تفصیل جاننا چاہتا ہوں۔“

”شہر میں پانچ آدمی مجھ سے مال لیتے ہیں۔۔۔“ اس نے قدرے توقف کے بعد کہنا شروع کیا لیکن میں نے سرد لہجے میں اس کی بات کاٹ دی۔

”زبانی نہیں، یہ معلومات مجھے تحریری طور پر درکار ہیں۔ ان میں ہر پارٹی کا ریٹ بھی ہونا چاہیے۔“

میرے ان الفاظ پر سینڈو کا چہرہ دھواں ہوگیا۔ اس کا وہ اضطراری ردِعمل دیکھ کر میرے لیے اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ اس کے بارے میں میرے شبہات درست تھے۔ سیٹھ حبیب جیوانی کی مجبوریوں سے فائدہ اٹھا کر وہ یقینی طور پر لین دین میں ہیرپھیر کرتا تھا جسے چھپائے رکھنا اسے محال نظر آ رہا تھا۔

”ریٹ تو سب کا ایک سا ہی ہے مگر مجھے دلالی بھی دینی پڑتی ہے۔۔۔“ وہ گھٹے ہوئے لہجے میں بولا۔

”جب تم مال براہِ راست دیتے ہو تو دلالی کس بات کی؟“ میں نے ترش لہجے میں اس کی بات کاٹ دی۔ ”تم پرانے آدمی ہو۔ میں تمہاری عزت کرتا ہوں لیکن اسی وقت تک جب تک تم میرے ساتھ سیدھے سیدھے چلتے رہو۔ مجھے کوئی چکر دینے کی کوشش کی تو مجھ سے برا کوئی نہ ہوگا۔ کھل کر بات کرو اور سچ بولتے چلے جاؤ۔“

”جن لوگوں نے ان پارٹیوں کو مجھ سے متعارف کرایا تھا ان

میرا قول ہے کہ ہر گرام پر انہیں کمیشن دوں گا۔" اس نے مجھ سے نظریں چراتے ہوئے کہا لیکن میں اندازہ لگا چکا تھا کہ وہ اس کی نقل کو اس تھی۔

"دیکھو سینڈرو! تم مجھے غلط سمجھ رہے ہو!" میں نے سرد لہجے میں کہا۔ "میں اپنے قریب چھوٹے آدمی کا سایہ تک برداشت نہیں کر سکتا۔ گردن توڑ کر اس کی لاش کسی گٹر میں ڈال دیتا ہوں۔ مجھے اس سے کوئی غرض نہیں کہ میرے آنے سے پہلے کیا ہو تا رہا۔ وہ تمہارے اور چیف کے معاملات تھے جس پر میں کوئی گرفت نہیں کروں گا لیکن مجھے اب صرف سچ درکار ہے اس پر کسی بحث کی گنجائش نہیں ہے۔"

وہ اچانک ہی میرے قدموں میں گر پڑا اور گڑگڑاتے ہوئے بولا۔ "مجھے معاف کر دو۔ پہلے میں دو فیصد بچا کر اپنے پاس رکھ لیتا تھا لیکن اب ایسا نہیں ہوگا، بلکہ میں تمہیں ہر بات سچ سچ بتا دوں گا۔"

"میں کہہ چکا ہوں کہ مجھے ماضی میں ہونے والی بے اعتدالیوں سے کوئی سروکار نہیں۔ تمہیں میرے سامنے کسی اعتراف کی ضرورت نہیں۔ بس اٹھو اور سچ بولتے چلے جاؤ۔" اپنے قدموں میں پڑے ہوئے کسی انسان کو ٹھوکروں سے پرے دھکیلنا احترام آدمیت کے منافی تھا لیکن شی اور مافیا والوں میں سے کوئی بھی ایسا آدمیت کا تجربہ برقرار نہیں رکھ سکا تھا۔ وہ سب ہی انتہائی پست اور کمینے لوگ تھے جو اپنے مفادات کے لیے دوسروں کی بھینٹ کھیلنا اپنا حق سمجھتے تھے اس لیے میں نے ہاتھ لگائے بغیر سینڈرو کو پیروں سے ہی ہٹایا اور وہ مجرمانہ انداز میں سکڑا اور سہما ہوا اٹھ کھڑا ہوا اور شستہ انداز میں اس کی زبان چل پڑی۔

وہ صرف پانچ نام اور تین دام تھے جنہیں زبانی یاد رکھنا مشکل نہیں تھا اس لیے میں نے سینڈرو کو قلم اور کاغذ فراہم کرنے کا ارادہ ترک کر دیا۔ انہیں باری باری سپلائی دیا جاتا تھا۔ ادائیگی نقد کی جاتی تھی اس لیے لین دین میں کوئی دقت پیدا ہونے کا امکان نہیں تھا۔

میں نے مافیا پر اپنی گرفت مضبوط کرنے اور چیف پر سینڈرو کا سحر ختم کرنے کے ارادے سے اس رات آٹھ بجے اولڈ کلفٹی کے علاقے سے خود ہی مال وصول کر کے آگے بڑھانے کا فیصلہ کیا تھا۔ دوسرا سبب یہ بھی تھا کہ میں لین دین میں سینڈرو کے ہیر پھیر کا سراغ لگانا چاہتا تھا جس کا اس نے خود ہی اعتراف کر لیا تھا اس لیے مناسب یہی تھا کہ میں اسے اپنے ساتھ لے کر مال کی وصولی اور تقسیم کا کام مکمل کرتا۔

چیری کلب بھی اولڈ کلفٹی سے زیادہ دور نہیں تھا اس لیے ہم نہایت آسانی کے ساتھ اپنا وقت کلب میں گزار کر وہاں کے حالات کا مشاہدہ کر سکتے تھے اور بوقت ضرورت چند منٹ میں اولڈ کلفٹی پہنچ سکتے تھے۔

اسے ڈرائنگ روم میں چھوڑ کر میں اندر گیا تو جہانگیر کی خواب گاہ کا دروازہ بند تھا لیکن مقفل نہیں تھا۔ میں نے بند دروازے پر ہولے سے دستک دی۔ جب چند ثانیوں تک اندر سے کوئی جواب نہ آیا تو میں دروازہ کھول کر اندر داخل ہو گیا۔ مجھے جہانگیر کی حالت کی بنا پر پورا یقین تھا کہ میں اس کی خلوت میں کسی نازیبا مداخلت کا مرتکب نہیں ہو رہا تھا۔

اندر پہنچ کر کوئی جواب نہ ملنے کا سبب بھی سامنے آ گیا۔ جہانگیر مسہری پر ایک ہلکا کمبل اوڑھے ہوئے گہری نیند سو رہا تھا اور اس کے قریب ایک ادھیڑ عمر ملازمہ بیٹھی ہوئی تھی۔

کمرے میں سلمیٰ کا کہیں پتا نہیں تھا لیکن ادھیڑ عمر ملازمہ نے مجھے دیکھتے ہی اپنی جگہ چھوڑ دی۔

"مالکن کہاں ہے تمہاری؟" میں نے جہانگیر کی مسہری کے قریب جاتے ہوئے اس سے سوال کیا۔

"تمہارہی ہیں۔" اس نے ملحقہ غسل خانے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ "مجھے صاحب کی دیکھ بھال کے لیے یہاں بٹھا کر تھوڑی دیر پہلے اندر گئی ہیں۔ بس اب باہر نکلتی ہی ہوں گی۔"

میں اسے نظرانداز کر کے زخموں سے چور جہانگیر کی طرف بڑھ گیا جو آنکھیں بند کیے دنیا و مافیہا سے بے خبر گہری نیند سو رہا تھا۔ اس کی نبض کی رفتار قدرے ہلکی تھی لیکن مجموعی طور پر تشویش کی کوئی بات نہیں تھی۔ اس کے بہت سے زخموں پر پٹیاں بندھی ہوئی تھیں لیکن غنیمت یہ تھا کہ بظاہر کہیں بھی نظر نہیں آ رہا تھا جس کا مطلب تھا کہ اس کی ہڈیوں کو اس تنازعے میں کوئی نقصان نہیں پہنچا تھا اور وہ جلد ہی آزادانہ نقل و حرکت کے قابل ہو سکتا تھا۔

"مجھے اجازت ہو تو میں جاؤں؟" ادھیڑ عمر ملازمہ کی آواز نے مجھے چونکا دیا۔

"ہاں جاؤ۔" میں نے روا روی میں کہہ دیا لیکن پھر فوراً ہی اسے روک لیا کیونکہ سلمیٰ غسل خانے میں تھی۔ وہاں سے برآمد ہو کر اگر وہ صرف مجھے موجود پاتی تو کچھ دیر پہلے پیدا ہو جانے والی تلخی کو دھونے کے لیے وہ میرے ساتھ قدرے جارحانہ رویہ اختیار کر سکتی تھی جبکہ ملازمہ کی موجودگی میں اسے محتاط رہنا پڑتا۔

میں وہیں جہانگیر کے سرہانے بیٹھ کر اس کے بالوں میں انگلیاں پھیرنے لگا۔ ملازمہ قدرے دور دیوار کے ساتھ قالین پر جا بیٹھی تھی۔ چند ثانیوں بعد جہانگیر کی ہلکی سی آواز سن کر مجھے قدرے حیرت ہوئی پھر اس نے اپنے قریب کسی کی موجودگی کا احساس کرتے ہوئے آہستہ آہستہ آنکھیں کھول دیں۔

ابتدا میں اس نے آنکھیں کھول کر میری طرف دیکھا تو اس کی نظریں سپاٹ تھیں۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے اس کی بینائی زائل ہو چکی ہو۔ وہ خیال آتے ہی میں نے تڑپ کر اپنی پوزیشن تبدیل کی

اور اس کے ساتھ جہانگیر کے لبوں پہ بے جان سی مسکراہٹ پھیل گئی۔

"خدا کا شکر ہے کہ تم ابھی تک زندہ ہو۔" اس کے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی آواز نکلی۔ "شاید وہ لوگ ابھی تک تمہارا سراغ حاصل کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکے۔"

"کن لوگوں کی بات کر رہے ہو؟" میں نے محبت آمیز لہجے میں پوچھا۔

"سلمیٰ کہاں ہے؟" اس نے سر گھمانے کی ناکام کوشش کرتے ہوئے نقاہت آلود سرگوشیانہ لہجے میں سوال کیا۔

"تمہارے گھر پر ہے۔" میں نے اسے آگاہ کیا۔ "تم کیا کہہ رہے تھے؟"

"ڈی ڈی تمہارے خون کا پیاسا ہو رہا ہے۔" وہ رک رک کر بولا۔ "کسی طرح اسے شبہ ہو گیا ہے کہ تم کراچی واپس لوٹ آئے ہو اور اس کے لیے مشکلات پیدا کر رہے ہو۔۔۔"

"اس کے بارے میں تم اپنے ذہن کو نہ تھکاؤ۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "وہ اب ماضی کا قصہ بن چکا ہے۔ اس وقت وہ اپنی پیاس جہنم کے کسی آتشی کنویں سے بجھا رہا ہوگا۔"

"اوہ! تو کیا وہ مر گیا؟" اس نے آنکھیں موندتے ہوئے تحیر آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"ہم دونوں میں سے کسی ایک کو جلد از جلد مرنا تھا۔ یہ حالات کا منطقی مطالبہ تھا اور اس بار میں جیت گیا۔ اب تم اس کے بارے میں نہ سوچو۔ صحت یاب ہو جاؤ گے تو باتیں ہوتی رہیں گی۔" اس سے بات کرتے ہوئے میرے ذہن کی تہ میں اچانک ہی ایک خیال نے ڈنک مارا اور میری زبان دوبارہ چل پڑی۔ "سلمیٰ نے پچھلے بارہ چودہ گھنٹے بڑے عذاب کے عالم میں گزارے ہیں۔ وہ لوگ کئی بار تمہارے گھر پر دھاوا بولنے کی کوشش کر چکے ہیں۔ ڈی ڈی کی موت کی خبر سن کر سلمیٰ نے اطمینان کا سانس لیا ہے اور اب نہلانے دھونے گئی ہے تاکہ اپنے اوسان درست کر سکے۔ وہ تمہیں آہستہ آہستہ بہت کچھ بتائے گی۔ ہم لوگوں نے بڑے بھیانک حالات میں وقت گزارا ہے۔"

"شاید تم ہو کر وہ میری زیادہ دیکھ بھال کر سکے گی۔" وہ نقاہت آمیز انداز میں مسکرایا۔ "اب ڈی ڈی کا قصہ ختم ہو گیا تو تم فلیٹ میں کیا کر رہے ہو؟ تم بھی یہیں آ جاؤ۔"

"آ جاؤں گا۔" میں نے مفاہمانہ لہجے میں کہا۔ "ذرا سلطان شاہ کا مسئلہ حل کر لوں۔"

"وہ کوئی مسئلہ نہیں ہے۔ اسے فلیٹ میں چھوڑ دو اور تم یہاں آ جاؤ۔"

"میں آ جاؤں گا۔ اس سلسلے میں تم اپنے ذہن پہ زیادہ زور نہ دو۔ آنکھیں بند کرو اور آرام کرتے رہو۔ دوبارہ صحت مند ہونے کے بعد تمہیں میرے ساتھ کافی محنت کرنی ہوگی۔"

وہ آتنی سی دیر میں ہی تھک گیا تھا اس لیے میری ہدایت پر اس نے اپنی آنکھیں موند لیں اور میں سلائز کو اشارہ کرتا ہوا آہستگی کے ساتھ جہانگیر کی خواب گاہ سے باہر نکل گیا۔

ڈرائنگ روم میں پینڈو اسی جگہ بیٹھا ہوا تھا جہاں میں اسے چھوڑ کر گیا تھا۔ اس وقت دن کے دو بجنے والے تھے اور میری دانست میں وہ وقت کسی کلب جانے کے لیے خاصا مناسب تھا ورنہ شام میں وہاں شروع ہونے والی سماجی اور ثقافتی سرگرمیوں کی وجہ سے وہاں کوئی بھی اہلکار اپنے کام کو متاثر کیے بغیر مجھے وقت نہیں دے سکتا تھا۔

برآمدے سے پھاٹک تک جہانگیر کے ملازمین میرے احترام میں یوں صف آرا تھے جیسے جنگ جیت کر لوٹنے والے کسی جرنیل کو اعزازی سلام پیش کرنا چاہ رہے ہوں۔ اس کوٹھی میں میری آمدورفت ایک طویل عرصے سے تھی لیکن ان لوگوں نے مجھے بھاری اسلحہ بردار دوں کی بھیڑ کے ساتھ پہلی بار دیکھا تھا اس لیے وہ مجھے نہیں بلکہ اس طاقت کو سلام کر رہے تھے جس کا میں بھرپور مظاہرہ کر چکا تھا۔

اشاروں سے ان کے سلام کا جواب دیتے ہوئے میں یہ سوچنے پر مجبور تھا کہ اس دور میں بھی بھینس اسی کی تھی جو لاٹھی پر قابض تھا۔ طاقت اور اختیار کے بغیر کسی کی کوئی وقعت نہیں تھی۔

*

وہ دو منزلہ گزیا شاید اس سے زیادہ رقبے پر بنا ہوا ایک خوبصورت مکان تھا جو پتھریلی فصیل پر جھاگ اڑاتے ہوئے سمندر سے قریب تر اور آباد مکانوں سے قدرے فاصلے پر واقع تھا۔ ڈیفنس سوسائٹی کے اس بلاک میں ترقیاتی کام شاید پورے نہیں ہو پائے تھے اس لیے کافی پلاٹ غیر آباد پڑے ہوئے تھے۔ بعض بنے بنائے مکانات بھی کافی مدت سے اپنے مکینوں کے منتظر نظر آ رہے تھے اس لیے کسی کلب جیسی کسی ہوٹل تفریح گاہ کے قیام کے لیے وہ علاقہ ہر اعتبار سے موزوں تھا لیکن کسی مشہور کلب کے حوالے سے جیسی پرشکوہ عمارت کا تصور ذہن میں ابھرتا تھا، اس کا عشر عشیر بھی وہاں نہیں پایا جاتا تھا۔

"قانونی اور غیر قانونی اڈوں میں یہی ایک فرق ہوتا ہے۔" پینڈو نے اس دو منزلہ عمارت کے برآمدے کی طرف میری توجہ مبذول کرتے ہوئے کہا۔ دربان نے اس کی صورت دیکھتے ہی خفیف انداز میں پھاٹک کھول دیا تھا۔

"لیکن اندر جا کر تم محسوس کرو گے کہ حد درجہ آزادی پسند لوگوں کے واسطے یہ مکان محبت، آزادی اور عیش و عشرت کا ایک ایسا خوابناک جزیرہ ہے جہاں آنے والے بس یہیں کے ہو کر رہ جاتے ہیں۔"

"ہمارے معاملات کی ذمے داری تو تم پر ہی ہے لیکن اس کلب کو چلانے کی ذمے داری کس پر ہے؟" میں نے برآمدے کی سیڑھیاں طے کرتے ہوئے اس سے سوال کیا۔

"مس پارسن اس کلب کی منیجر ہے۔ وہ ہماری ملازمت میں آنے سے قبل بنکاک کے فائیو اسٹار ہوٹلوں میں اپنے کام کا چلا لیا کرتی تھی۔ بہت منجھی ہوئی اور تجربے کار لڑکی ہے لیکن عورت ہے اس قدر معصوم لگتی ہے کہ دیکھنے والے کا دل اچانک اس کے ہاتھوں میں آجاتا ہے۔ کلو کٹر کے قریب وہ خود موجود رہتی ہے۔" وہ مجھے بتانے لگا۔ "اس عمارت کے احاطے میں کسی اجنبی کا داخل ہونا ناممکنات میں سے ہے۔ اس وقت تمہیں اندر صرف اس لیے رسائی حاصل ہو گئی کہ میں تمہارے ساتھ تھا ورنہ اس کلب کے ارکان کو بھی مہمان ساتھ لانے کی اجازت نہیں ہے۔"

"اس کے علاوہ وہ کلب میں کتنے باقاعدہ ملازمین ہیں؟" میں اپنی تحویل میں آنے والی نئی سلطنت کے بارے میں زیادہ سے زیادہ معلومات حاصل کرنا چاہ رہا تھا۔

"چوکیدار کے روپ میں یہاں ایک ریٹائرڈ جاپانی مارشل آرٹ کا ماہر ہے اور وہ اس کلب کا واحد مرد ملازم ہے۔ اس کے علاوہ مس پارسن کے نیچے کچن اور ڈرائنگ رومز میں چھ لڑکیاں کام کرتی ہیں۔ ان سب کا تعلق مشرق بعید کے ملکوں سے ہے لیکن ان کے انتخاب میں یہ احتیاط رکھی گئی ہے کہ سب ہی بے انتہا حسین ہیں اور ان میں سے پانچ کا تعلق دوغلی نسل سے ہے جس کی وجہ سے ان کا کھلا ہوا نقشہ ہے جو ہماری طرف کے لوگوں کو بڑی شدت سے اپنی طرف راغب کرتا ہے۔ بعض اہم ترین ممبروں کی دلجوئی کے لیے ہم ان سے بھی کام لیتے ہیں۔"

اسی اثنا میں ہم اندر داخل ہو گئے جہاں پورے فرش پر بیش قیمت سادہ قالین بچھا ہوا تھا۔ وہ کلب میں کام کرنے کا وقت نہیں تھا لیکن شاہ بلوط کی خوبصورت لکڑی سے بنے ہوئے استقبالیہ کیبن میں کاؤنٹر کے پیچھے ایک بے حد حسین اور نوخیز غیر ملکی رجسٹروں کی ورق گردانی میں مصروف تھی۔ ہمیں دیکھتے ہی اس نے عجلت میں رجسٹر بند کیے اور تقریباً اضطراری طور پر ہینڈرسن کے استقبال کے لیے کاؤنٹر سے باہر نکل آئی۔

ہینڈرسن نے گرم جوشی کے ساتھ ہاتھ ملاتے ہوئے اس نوخیز لڑکی کی نگاہیں استفسار طلب انداز میں میرے چہرے پر مرکوز تھیں اس لیے ہینڈرسن نے تعارف کراتے ہوئے کہا۔ "یہ ہمارے نئے باس مسٹر شوکت ہیں اور سر یہ مس پارسن ہیں جو فی الحال اس کلب کے انتظام کی ذمے دار ہیں۔"

"تم واقعی خوبصورت لڑکی ہو۔" میں نے مس پارسن کا بڑھا ہوا نرم و نازک ہاتھ اپنے پنجے میں لیتے ہوئے سرسری لیکن تحکمانہ لہجے میں کہا تاکہ اسے پہلے ہی اپنی برتری کا احساس دلا سکوں۔

وہ اپنے شعبے میں خصوصی مہارت رکھتی تھی اس لیے میرے منصب سے آگاہ ہوتے ہی اس نے مجھ پر ڈورے ڈالنے کی پیشہ ورانہ کوششوں کا آغاز کرتے ہوئے میرے ہاتھ میں اپنی انگلیوں کو معنی خیز انداز میں اس طرح جنبش دی کہ اس کے گداز نسوانی لمس کو نظر انداز کرنا ممکن نہیں تھا لیکن میں نے سرد مہری سے اس کا ہاتھ چھوڑ دیا اور مس پارسن کے چہرے پر ایک لمحے کے لیے مایوسی کی لہر دوڑ گئی۔ میرے رویے سے شاید اس کے نسوانی پندار کو ٹھیس پہنچی تھی۔

"ملاقاتیں ہوتی رہیں گی۔" میں نے مس پارسن سے کہا۔ "میں حسن پرست بھی ہوں اور عشق طلب بھی۔ ہو سکتا ہے کہ کبھی تم کو کڑے ذاتی امتحانات سے دوچار ہونا پڑے لیکن فی الحال میں مشن پر آیا ہوں اور سب سے پہلے کلب کے ارکان کی فہرست دیکھنا چاہتا ہوں۔ رجسٹر لے کر دفتر میں آجاؤ۔"

"دفتر ادھر ہے سر!" ہینڈرسن نے ایک بار پھر رہنمائی کا فرض سنبھال لیا۔ وہ بہت گھاگ آدمی تھا۔ مس پارسن کے ساتھ میرا رویہ دیکھ کر اس نے اچھی طرح اپنے رول کا اندازہ کر لیا تھا اور اسی کو نبھا رہا تھا۔

دفتر مختصر لیکن شاندار تھا۔ میں نے میز کے پیچھے پڑی ہوئی گھومنے والی کرسی سنبھال لی۔

"یہاں کسی کی رہائش تو نہیں ہے؟" میں نے ہینڈرسن سے سوال کیا۔

"اوپر کی منزل پر چھوٹے چھوٹے متعدد رہائشی کمرے ہیں۔" اس نے معنی خیز لہجے میں کہا۔ "ان کے بغیر تو کسی کلب کا تصور بھی نہیں ہو سکتا۔ ویسے یہ کمرے کسی کو مستقل رہائش کے لیے نہیں دیے جاتے۔ زیادہ سے زیادہ یہ ہوتا ہے کہ رات بسر کرنے والے جوڑے اگلا دن تھکان اتارنے کے لیے استعمال کر لیتے ہیں۔"

"اسٹاف کہاں رہتا ہے؟" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے سوال کیا۔

"مین بلڈنگ میں تہ خانے میں گیمز ہوتے ہیں۔ یہ فلور عام تفریحات اور ملاقاتوں وغیرہ کے لیے مخصوص ہے۔ اوپری منزل پر ممبران کے لیے پرائیویٹ ریٹائرنگ رومز ہیں۔ اسٹاف کے لیے مین بلڈنگ سے الگ عقب میں بلاک بنا ہوا ہے۔ عملے کے لوگ وہیں رہتے ہیں تاکہ کلب کا ماحول برقرار رکھا جا سکے۔"

اسی اثنا میں پارسن ایک مختصر سا رجسٹر لیے دفتر میں آگئی۔ وہ میرے ساتھ ہینڈرسن کے احترام آمیز رویے کی وجہ سے مرعوب تو ہو گئی تھی لیکن اس کے پتلے پتلے خوبصورت ہونٹوں پر سجی ہوئی دلنواز مسکراہٹ میں کوئی فرق نہیں پڑا تھا۔

"یہ ہمارے ممبروں کا رجسٹر ہے۔" وہ میرے سامنے بیٹھتے ہوئے بولی۔ وہ غیر ملکی تھی لیکن اپنے لب و لہجے سے قطع نظر

بہت عمدہ اردو بول رہی تھی۔ "آج کل ٹوٹل فلپ نائٹن ہے۔ تھری ڈیل میڈ اور ٹوٹیڈ نائٹن نیفیل میں ہیں۔ انڈکس کے حساب سے اس رجسٹر میں ہر ممبر کا ہسٹری کوڈ ہے۔"

"تمہاری عمر کتنی ہے پارمن؟" میں نے رجسٹر جرنل کا قوت اپنے سامنے رکھتے ہوئے اس سے سوال کیا۔

"جو چاہے سمجھ لو۔" وہ اسی مخصوص مسکراہٹ کے ساتھ بولی۔ "میں خود کو بڑی محنت سے مین ٹین کرتی ہوں اور خود کو مہمانوں کے ڈسپوزل پر چھوڑ دیتی ہوں۔ کوئی مجھے بیس برس کی دوشیزہ سمجھتا ہے اور کوئی چالیس سال کی تجربہ کار عورت۔ میرے لیے اہم بات یہ ہے کہ میں نے اپنے پروفیشن میں آج تک کسی کو مایوس نہیں کیا۔" اس نے لمحہ بھر کے لیے خاموش ہو کر سینڈرو کی طرف دیکھا پھر ہولے سے بولی۔ "میں اپنی ریاضت اور محنت کو چند الفاظ میں بیان نہیں کر سکتی۔ میں نے اپنا پہلا اسائنمنٹ لیتے ہوئے بھی اپنی عمر نہیں بتائی تھی۔ یہ میرا پروفیشنل سیکرٹ ہے جو میرے ساتھ قبر میں جائے گا۔"

"اور فی الحال تمہارا قبر میں جانے کا کوئی ارادہ نہیں ہے۔" میں نے کہا۔

"او نو!" وہ فضا میں ہاتھ لہرا کر اضطراری لہجے میں بولی۔ "جس دن نوجوانوں نے مجھے اپنا ہم عمر سمجھنا چھوڑ دیا اس دن کو میں اپنے زوال کی ابتدا سمجھوں گی اور تم کو معلوم ہوگا کہ قبر میں جانے کے لیے بھی ایک مدت درکار ہوتی ہے۔"

"پارمن صحیح معنوں میں پروفیشنل لڑکی ہے۔" سینڈرو نے دخل اندازی کرتے ہوئے کہا۔ "یہ ہالی ووڈ کے نامور پلاسٹک سرجن میکس ہیوز کی مستقل گاہک ہے اور اب تک سات یا آٹھ مرتبہ اپنی پلاسٹک سرجری کرا چکی ہے تاکہ وقت سے گھسر تک کہیں بھی اس کی عمر کا راز نہ فاش ہو سکے۔ اس کے ہونٹوں پر تم جو مسکراہٹ دیکھ رہے ہو وہ بھی پلاسٹک سرجری کا کمال ہے۔ اس کے چہرے کی جلد کو اتنی مہارت سے کھینچا گیا ہے کہ یہ ہر وقت مسکراتی ہوئی محسوس ہوتی ہے۔ انتہا یہ ہے کہ روتے ہوئے بھی یہ مسکراہٹ پارمن کے ہونٹوں پر رقص کرتی رہتی ہے۔"

"لیکن تمہاری یہ سرجیکل مسکراہٹ بڑی فطری معلوم ہوتی ہے۔ لوگوں کو اس کا راز اسی وقت معلوم ہوگا جب مرنے کے بعد تمہاری لاش بھی اسی طرح مسکراتی رہے گی۔"

وہ ایک جھرجھری لے کر رہ گئی۔ میرے الفاظ پر اس کی آنکھوں میں خوف سمٹ آیا تھا لیکن ہونٹوں پر دلنواز مسکراہٹ بدستور جمی ہوئی تھی جس سے پیچھا چھڑانا اس کے بس سے باہر تھا۔

"تم مجھے دھمکی دے رہے ہو یا کوئی اطلاع دے رہے ہو؟" اس نے بعد ہی طور پر اپنے خفتے پر غالب آتے ہوئے سپاٹ لہجے میں مجھ سے سوال کیا۔

"یہ یاد رکھنا کہ میں اپنے کسی بھی ماتحت خاص طور سے عورتوں کو دھمکیاں نہیں دیتا۔ دھمکیاں کمزور لوگ دیتے ہیں۔ میں نے جو کچھ کہا وہ تمہاری تعریف اور تمہارے دعوے کی تائید میں کہا ہے۔ اس مسکراہٹ کا راز واقعی تمہارے مرنے سے پہلے کبھی فاش نہیں ہو سکے گا کیونکہ تم نے اپنے مزاج کو سرجیکل مسکراہٹ سے ہم آہنگ کیا ہوا ہے۔"

اسے جواب دیتے ہوئے میں نے انڈکس رجسٹر کے ابتدائی صفحات کھولے تو فہرست میں حروف تہجی کے اعتبار سے موجود نام پڑھتے ہوئے میری کھوپڑی میں روشنی کے گولے پھٹنے لگے۔ اس فہرست میں مقامی انتظامیہ کے کلیدی عہدیداروں کے نام موجود تھے جن میں بیورو کریسی کے انتظامی شعبے کے علاوہ چند بڑے پولیس افسران کے نام بھی موجود تھے۔ میں نے انڈکس کے مطابق ایک ایس ایس پی کے نام کا صفحہ پلٹا تو اس پر موجود تفصیلات میرے ہوش اڑا دینے کے لیے کافی تھیں۔

نام کے نیچے جو کچھ لکھا ہوا تھا وہ اس طرح میرے ذہن پر نقش ہوا کہ آج بھی یاد ہے۔ ان تفصیلات کے مطابق وہ افسر متوسط زدہ گھرانے سے پولیس سروس میں آیا تھا۔ بیوی کے علاوہ اس کے چار بچے تھے جن میں سے دو بیرون ملک زیر تعلیم تھے اور دو مقامی اسکولوں میں پڑھ رہے تھے۔ اس کی پوری تنخواہ ان چاروں بچوں کے مجموعی تعلیمی اخراجات سے بھی کم تھی۔ اس کے باوجود شہر میں چار مکانات اس کی ملکیت تھے جن میں سے ایک بیوی کے نام پر، دوسرا سالی کے نام پر، تیسرا بھائی کے نام پر اور چوتھا بہنوئی کے نام پر تھا۔ وہ خود کرائے کے سرکاری مکان میں رہتا تھا۔ بینک آف سوئٹزرلینڈ میں اس کا ایک لاکھ ڈالر سے زیادہ زرمبادلہ کا اکاؤنٹ تھا۔ بظاہر وہ تند خو اور خشک مزاج بنا رہتا تھا لیکن خوبرو عورتیں اس کی کمزوری بن جاتی تھیں۔ شہر کے ایک مشہور صنعت کار کی بیوی سے اس کے خفیہ مراسم تھے اور وہ کیپی کلب کی پارمن کا دیوانہ تھا۔ ہفتے میں کم از کم ایک بار کلب ضرور آتا تھا۔ جوا کھیلنے کا شوق نہیں تھا لیکن شراب شہد کی طرح پیتا تھا اور مافیا کا پرانی طرح سے وفادار تھا۔ اسے کوئی معاوضہ ادا نہیں کیا جاتا تھا لیکن وہ اپنی نجی زندگی کے رازوں کی قیمت چکانے کے لیے مافیا کو اندرونی خبریں پہنچایا کرتا تھا۔ یہ لینے کا کام مس پارمن کرتی تھی جو اسے ابتدا سے ہی اپنی خلوت میں مدعو کرنے کے وعدوں پر ٹال رہی تھی البتہ اس افسر کو صنعت کار کی بیوی کے ساتھ کیپی نائٹ کلب میں ضابطوں سے انحراف کرتے ہوئے قیام کی سہولت دی گئی تھی اور ان دونوں کی لاعلمی میں خفیہ کیمروں سے ان کی فلم تیار کر لی گئی تھی جس کے سہارے اس کروڑ پتی خاتون سے تین بار بھاری رقوم وصول کی جا چکی تھیں۔

وہ تفصیل پڑھ کر مجھے کراہت سی آنے لگی۔ ہیروئن کی غیر قانونی تجارت اور قانون شکنی افسران کو اپنے قابو میں لانے کی حد تک تو جرائم قابل قبول تھے کیونکہ ان میں کہیں نہ کہیں اور کسی نہ کسی طرح مردانگی کا اظہار ملتا تھا لیکن کسی بے راہ رو عورت کو اس کے کردار کی خامیوں کی بنا پر بلیک میل کر کے رقم وصول کرنا میری نظروں میں ایک کریہہ فعل تھا اور یہ میری بدقسمتی تھی کہ میں ایسے بلیک میلروں کا سربراہ بن بیٹھا تھا۔

وہ صفحہ ختم کر کے میں نے پھر فہرست کا جائزہ لینا شروع کر دیا اور اس بار مسز ریٹا ڈی سوزا کا نام پڑھ کر میری آنکھیں حیرت سے پھٹی رہ گئیں کیونکہ ریٹا سلطنی کی اس فیشن زدہ سہیلی کا نام بھی تھا جس نے جہانگیر کی گمشدگی کے بعد سے ساتھ فراہم کیا تھا اور اس کے شوہر کا نام ڈی سوزا تھا جو شہر کا ایک کامیاب وکیل تھا۔ میرے دل میں شدت سے یہ خواہش پیدا ہوئی کہ کاش نام کی یہ مماثلت اتفاقی ہو اور کلب کی ممبر کوئی اور ریٹا ہو جسے میں نہ جانتا ہوں لیکن جب میں نے اس کا ورق پلٹا تو میری خواہش مٹی میں مل گئی۔

وہ شہر کے کامیاب ترین وکلاء میں شامل ڈی سوزا کی بیوی ہی تھی۔ شادی سے قبل اس کے ہاتھ اپنے ایک ناجائز بچے کے خون سے آلودہ تھے اسی وجہ سے اسے کلب کا ممبر بنا لیا گیا تھا۔ ان دونوں کی کوئی اولاد نہیں تھی اس لیے وہ شہر میں بھرپور سوشل زندگی گزار رہے تھے جس کی وجہ سے شہر کے امراء اور دوسرے حلقوں میں ان کی خاصی رسائی تھی۔ ریٹا کے ذریعے مافیا کو بہت سی اہم اطلاعات ملتی رہتی تھیں لیکن میرے لیے پوری رپورٹ میں صرف وہ نکتہ اہم تھا کہ ریٹا کی محکمہ کسٹمز کے ایک اعلیٰ افسر سے قابل رشک دوستی تھی جو کلب میں ہی استوار ہوئی تھی۔

اس رجسٹر میں موجود کوائف میری آنکھیں کھول دینے کے لیے کافی تھے۔ ابتدا میں پیدا ہونے والا میرا اندرونی ردعمل بھی ختم ہو چکا تھا کیونکہ مافیا والے صرف ہیروئن کی سوداگری نہیں کرتے تھے بلکہ وہ آفاقی سطح پر جرائم کی آبیاری کا مشن چلا رہے تھے۔ ان کے نزدیک جیب تراشی سے لے کر بلیک میلنگ اور قتل تک سارے جرائم کا ارتکاب جائز تھا۔ اپنے اور اپنے بڑوں کے لیے سرمایہ فراہم کرنے کے لیے نچلی سطح کے لوگوں کو ہر قسم کی آزادی حاصل تھی جس پر قدغن لگانے والوں کو وہ لوگ بے رحمی سے اپنے راستے سے ہٹا دیتے تھے۔ ان کو خرید لیتے تھے یا پھر ان کی کمزوریوں کے سہارے انہیں اپنے قدموں میں جھکا لیتے تھے۔

ڈان مھتری اور سیٹھ حبیب جیوانی سے اشتراک عمل کا معاہدہ کرتے ہوئے میرے ذہن پر صرف اور صرف شی کی مخاصمت سوار تھی۔ میں مافیا کا سہارا لے کر موت کے ان سوداگروں کی بیخ کنی کرنا چاہتا تھا جو پاکستان سے ہیروئن کی ناجائز اسمگلنگ کا سلسلہ جاری رکھتے ہوئے پاکستان کے گلی کوچوں میں ایسا سفید موت کو متعارف کرا رہے تھے اور ساتھ ہی ملک میں غیر قانونی اسلحہ درآمد کر کے جنگ افغانستان کی لوٹ مار کے حوالے سے وہ اسلحہ نہایت سستے داموں ملک و قوم کے دشمنوں میں پھیلا رہے تھے۔ پورے ملک میں لوگ ہیروئن اور کلاشنکوف کلچر کی بڑھتی ہوئی یلغار سے خوفزدہ تھے۔ مذاکرے اور سیمینار ہو رہے تھے۔ ہر طرف اس لعنت کے خلاف نفرت اور وحشت پائی جاتی تھی لیکن کسی کو یہ علم نہیں تھا کہ اس سازش کے پس پشت کون لوگ کام کر رہے تھے۔ میں ان کو بے نقاب کر کے قانون اور پورے معاشرے کو اس کے دشمنوں سے آگاہ کرنا چاہتا تھا لیکن میری کوششیں ہر بار ناکامی سے دوچار ہوئی تھیں۔ قتل و غارت، آتش زنی، تباہی اور بربادی کے متعدد واقعات میں، میں کہیں بھی شی کا نام اخبارات کی شہ سرخیوں میں لانے میں ناکام رہا تھا۔ اس ناکامی کے بعد میں نے مافیا والوں سے اپنے مراسم استوار کیے تو میرے ذہن پر صرف ہیروئن سوار تھی لیکن شی کے مقامی سربراہ دلدار آغا کے جہنم واصل ہوتے ہی مجھے احساس ہونے لگا تھا کہ شی کی دشمنی میں، میں مافیا کی اندھی دلدل میں جا گرا تھا جہاں ہر طرف جرائم کا گھور اندھیرا پھیلا ہوا تھا۔ ان لوگوں کو پاکستان میں ہیروئن اور اسلحے کی فروخت سے بے شک ذرا بھی دلچسپی نہیں تھی۔ وہ مغرب کے انتشار زدہ معاشرے کو ہیروئن کے نشے میں تباہ ہونے سے روکنے کے لیے پاکستان کی سرزمین پر ہیروئن کی مقامی منڈی پیدا کرنے میں دلچسپی رکھتے تھے لیکن ان کا مشن ہر جگہ اور ہر قیمت پر جرائم کا فروغ تھا جس میں ہیروئن کی اسمگلنگ سے قتل و غارت گری تک سارے ہی مشاغل شامل تھے۔

"اس وقت کلب میں کوئی مہمان موجود ہے؟" میں نے اپنے بھٹکتے ہوئے ذہن کو کسی اور راہ پر لگانے کی نیت سے پارسن سے یہ بے تکا سا سوال کیا۔

"صرف ایک لیڈی اوپر کے کمرے میں ہے۔ شاید اندھیرا پھیلنے سے پہلے چلی جائے گی۔"

"کب آئی تھی وہ؟" میں نے اپنا دھیان بانٹنے کے لیے یونہی روا روی میں سوال کیا۔

"صبح اس کا فرینڈ آیا تھا۔ اس نے لیڈی کو فون کر کے بلایا تھا۔ دو تین گھنٹے بعد فرینڈ چلا گیا۔ لیڈی رہ گئی ہے۔ تھوڑی دیر میں وہ بھی چلی جائے گی۔ بس ذرا موڈی عورت ہے وہ!"

"تو کیا وہ اور اس کا فرینڈ دونوں کلب کے ممبر ہیں؟" میں نے پوچھا۔

"او یس! اس کے بغیر وہ دونوں یہاں کیسے یکجا ہو سکتے تھے۔ یہ مسٹر پارسن کا پرائیویٹ کلب ہے۔ کسی طوائف کا کوٹھا نہیں جہاں پیسہ دینے والا ہر شخص جا سکتا ہے۔ یہ کلب تو ممبروں کی باہمی تفریح اور بہبود کے لیے تھا جس غیر تجارتی بنیادوں پر

بتلایا جا رہا ہے۔ بینڈو برسیٹ منٹس میں مجھے لاکھوں روپے کی سب سیڈی دیتا ہے۔"

"کون ہے وہ؟" میں نے تجسس بھرے لہجے میں سوال کیا۔ پارسن کی باتوں نے اس لیڈی کے بارے میں جاننے پر مجبور کر دیا تھا۔

"مسز ریٹا ڈی سوزا!" پارسن کے یہ الفاظ کسی بم کی طرح میرے اعصاب پر گرے اور میں اس انکشاف پر بھونچکا رہ گیا۔ پچھلی رات رونیکا کی بیٹی کی دیکھ بھال کرنے والی ریٹا صبح ہوتے ہی اپنے کسی آشنا کی کال پر وہاں آ پہنچی تھی۔ میں اندازہ نہیں لگا سکا کہ پارسن کے اس انکشاف پر مجھے حیرت ہوئی تھی یا صدمہ۔

"وہ سینٹرل ایکسائز کے ایک ڈپٹی کلکٹر سے لک اپ ہے۔ صبح اسی نے ریٹا کو بلایا تھا۔" پارسن کہہ رہی تھی۔ "وہ بڑی گریٹ لیڈی ہے۔ سوروشند لوں کی مالک ہے اور بہت زیادہ سوشل رہتی ہے۔" پارسن میرے رد عمل سے بے خبر بولے جا رہی تھی۔ "یہاں آنے والے بیشتر میر اس پر نگاہ رکھتے ہیں لیکن وہ ہر ایک کے ساتھ موڈ نہیں بنتی ہے اس لیے کسی کی پیش قدمی کرنے کی ہمت نہیں پڑتی۔ چاہو تو میں اسے تمہیں بتا سکتی ہوں۔"

"میں اس سے اسی کے کمرے میں ملنا چاہوں گا۔ مجھے اس کے کمرے کا نمبر بتا دو۔"

"سیڑھیاں چڑھ کر داہنے ہاتھ پر دوسرا دروازہ اسی کی خواب گاہ کا ہے۔ لیکن میں اسے انٹرکام پر بتا دوں۔ ایسا نہ ہو کہ وہ بے خبری میں تم سے کوئی بدتمیزی کر بیٹھے۔"

"تم فکر نہ کرو۔ میں دردمند خواتین کے ہاتھوں کوئی بھی دکھ جھیل کر دکھی نہیں ہوتا۔ میں اسے سرپرائز دینا چاہتا ہوں۔" میں نے کرسی چھوڑتے ہوئے کہا۔ "میرا خیال ہے کہ میں اسے پہلے سے جانتا ہوں۔"

"وش یو گڈ لک سر!" اس نے اپنی مسکراہٹ کے ساتھ کہا اور میں دفتر سے نکل گیا۔

استقبالیہ کاؤنٹر والے ہال میں، میں نیچے دیکھ چکا تھا۔ اوپر اور نیچے جانے والے دونوں راستے وہیں واقع تھے۔ اس لیے میں کسی کی مدد یا رہنمائی کے بغیر سرخ قالین سے آراستہ زینے عبور کر کے اوپری منزل پر پہنچ گیا۔ پہلی منزل سے مزید زینے اوپر جا رہے تھے لیکن میں باہر سے دیکھ چکا تھا کہ وہ ایک منزلہ عمارت تھی جہاں پہلی منزل سے اوپر کھلی چھت کے علاوہ کچھ اور ملنے کا امکان نہیں تھا۔

زینوں کے اختتام پر خوبصورت تنگ راہداری تھی۔ جہاں بھی دبیز قالین چڑھا ہوا تھا۔ راہداری میں قریب قریب نظر آنے والے دروازوں سے اندازہ ہو رہا تھا کہ اس منزل پر بڑے سے بڑے کو بھی بہت کفایت سے استعمال کرتے ہوئے چھوٹے چھوٹے کمرے بنائے گئے تھے تاکہ ان کی مطلوبہ تعداد پوری ہو سکے۔

داہنے ہاتھ کے دوسرے کمرے پر پہنچ کر دروازے پر لگی ہوئی سلائیڈ پلیٹ ایسی پوزیشن میں تھی کہ سرخ زمینہ پر سفید انگریزی حروف میں لکھا ہوا لفظ "آکو پائیڈ" نمایاں تھا جس کا مطلب تھا کہ وہ کمرا اس کے زیر استعمال ہے جب کہ قرب و جوار کے دوسرے دروازوں پر سبز گراؤنڈ پر وکینٹ یعنی خالی کے سفید انگریزی حروف چمک رہے تھے۔

میں اس آراستہ راہداری میں دوسرے دروازے کے سامنے رکا ہی تھا کہ کسی قریبی سروس کیبن سے تنگ منی اسکرٹ اور باریک سیاہ بلاؤز میں ملبوس ایک سفید فام لڑکی تیر کی طرح میرے پاس آ پہنچی۔

"یس سر! میں آپ کی کیا خدمت کر سکتی ہوں؟" اس نے آتے ہی ادب و احترام سے انگریزی میں سوال کیا تھا۔ لڑکی وہ بھی دلکش اور خوبرو تھی۔

"تم خدمت ضرور کر سکتی ہو لیکن اس وقت نہیں۔" میں نے اس کے سراپا کا بغور جائزہ لیتے ہوئے نرم لہجے میں کہا۔ "میں اس کمرے میں ٹھہری ہوئی خاتون سے ملنے آیا ہوں۔"

"مناسب ہوگا کہ تم نیچے ریسپشن میں انتظار کرو۔ میں خاتون کو تمہارا پیغام دے دیتی ہوں۔ وہ چاہے گی تو تم سے نیچے آ کر مل لے گی۔" اس نے قدرے بے چینی سے پہلو بدلتے ہوئے کہا۔

"مجھے نہیں، میں اس سے اسی کے کمرے میں ملنا چاہتا ہوں۔" میں نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا کیونکہ اس دوران میں وہ لڑکی آہستہ آہستہ میرے اور دروازے کے درمیان حائل ہو چکی تھی اور اگر میں اس کے مشورے کو نظر انداز کر کے براہ راست دروازے پر دستک دینے کی کوشش کرتا تو وہ پر تشدد مزاحمت بھی کر سکتی تھی۔

"مجھے افسوس ہے کہ یہ یہاں کے ضابطوں کے خلاف ہے۔" اس نے سنجیدگی سے کہا۔ "خاتون کی واضح ہدایت کے بغیر کسی کو اس کے کمرے میں داخلے کی اجازت نہیں دی جا سکتی۔ میں تمہارا ممبر شپ کارڈ دیکھ سکتی ہوں؟"

"تم اس غلو کو سرد کر رہی ہو۔ نیچے والے وہاں بیٹھے بیکار نہیں ہیں۔ میں ان کے مراحل پورے کر کے اوپر آیا ہوں۔ اس لیے تم کو میرا راستہ روکنے کا کوئی حق نہیں ہے۔۔۔"

"یہ ہمارا نارمل پروسیجر نہیں ہے۔" وہ بے خوفی کے ساتھ میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے بولی۔ "ہو سکتا ہے کہ نیچے کوئی بھی موجود نہ رہا ہو اور تم آنکھ بچا کر اوپر آ گئے ہو۔ اس کلب کی رکنیت کا یہ بنیادی ضابطہ ہے کہ ممبر شپ کارڈ جب بھی اور جہاں بھی طلب کیا جائے گا دکھانا ہوگا۔"

"وہ یہاں سے ہٹ جاؤ ورنہ مجھے دوسرا طریقہ استعمال کرنا پڑے گا۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے کڑوے لہجے میں کہا۔
اس وقت میں اس لڑکی کو آزمانے میں دلچسپی محسوس کر رہا تھا۔ وہ خوبرو اور نازک اندام لڑکی میری توقع سے کہیں زیادہ طرار اور پھرتیلی ثابت ہوئی۔ وہیں کھڑے کھڑے وہ بجلی کی سی سرعت سے حرکت میں آئی تھی۔ اگر مجھ سے لمحہ بھر کی بھی غفلت ہوئی ہوتی تو اس کے جوتوں کی ایڑیوں نے میرا چہرہ ادھیڑ کر رکھ دیا ہوتا۔ میں نے پیچھے ہٹ کر خود کو اس کے وار سے بچاتے ہوئے ہاتھ بڑھایا اور خوش قسمتی سے اس کی چمکدار داہنی پنڈلی میری مضبوط گرفت میں آ گئی۔ اس ناگہانی افتاد کی وجہ سے اس کا توازن بگڑ گیا گرتے گرتے اس نے دم توڑتے ہوئے کسی وحشی سانڈ کی طرح ایک زوردار جھرجھری لی تھی لیکن اس کے لیے میری گرفت سے بچ نکلنا آسان نہیں تھا۔ وہ ہتھیلیوں کے بل قالین پر ٹک گئی۔ اس کی داہنی پنڈلی میری بے رحمانہ گرفت میں تھی اور بایاں ٹانگ فضا میں گردش کرتی ہوئی میرے چہرے کو نشانہ بنانے کی فکر میں تھی۔ اس جدوجہد میں وہ ستر پوشی کی نعمت سے بھی آزاد ہو چکی تھی لیکن اسے اس کی کوئی پروا نہیں تھی۔
میرے لیے حیرت کی بات یہ تھی کہ بات بڑھ جانے کے باوجود اس کے منہ سے ذرا بھی آواز نہیں نکلی تھی جس کا مطلب تھا کہ وہ اس وقت بھی کسی بیرونی مدد کے بغیر میرے اوپر اپنی بالادستی قائم کرنے کے بارے میں پُرامید تھی۔
میں نے اس کی داہنی ٹانگ کو ایک شدید جھٹکا دے کر اسے اپنے سے دور اچھال دیا۔ وہ قالین پر گرتے ہی کسی ربڑ کی گڑیا کی طرح اپنے قدموں پر آ کھڑی ہوئی۔ اس نے لمحہ بھر میں اپنا الٹا ہوا منی اسکرٹ کو سیدھا کیا اور جارحانہ نظروں سے مجھے گھورنے لگی۔
جوں ہی میں نے دروازے پر دستک دی، وہ اچانک لفتانہ مائل ہوئی دوبارہ میری طرف آئی تھی۔ میں نہیں دیکھ نہیں سکا تھا لیکن اچانک چھٹی حس کی کسی تنبیہ کی بنا پر فوراً آگے بڑھ گیا اور اس نے مشتعل ناظر کی دونوں لاتیں پوری قوت کے ساتھ بند دروازے پر جڑ دیں۔
دروازے کے عقب سے ایک تیز نسوانی چیخ بلند ہوئی اور پٹ اندر کی طرف کھلتا چلا گیا۔ لڑاکا لڑکی بند دروازے پر لاتیں رسید کرنے کے بعد ایک خوشگوار بوجھ کی طرح میرے اوپر آ گری اور میں نے اسے مزید کسی کارروائی سے باز رکھنے کے لیے پوری قوت سے اپنے بازوؤں میں جکڑ لیا۔
اسی لمحے کمرے کے کھلے ہوئے دروازے کے عقب سے ریٹا کا غصے سے دہکتا ہوا چہرہ نمودار ہوا اور مجھ پر پوری صورت حال یک بیک واضح ہو گئی۔
شاید ریٹا دروازے کے پاس میری دستک سن کر دروازہ کھول رہی تھی کہ جونہی پٹ پر لڑاکا لڑکی کی بھرپور لاتیں پڑیں اور دروازہ پوری قوت کے ساتھ اندر کو کھلتا چلا گیا۔ اس ناگہانی اتفاق سے یقیناً ریٹا کھلتے ہوئے دروازے کی زد میں آ کر مضروب ہوئی تھی اور اس نے سنبھالا لیتے ہی باہر نکل کر اس طوفانِ بدتمیزی کا جائزہ لینا چاہا تو اس کی نگاہ مجھ پر پڑی۔ میرے بازوؤں میں وہ لڑکی دبی ہوئی تھی۔ وہ اس قدر بدمعاش تھی کہ مجھے ریٹا کے کمرے سے دور رکھنے کے لیے اس نے میری گرفت میں آتے ہی اپنا بدن سپردگی کے انداز میں ڈھیلا چھوڑ دیا تھا تاکہ میں اس کے بدن کے حرارت آگیں نشیب و فراز میں کھو کر ریٹا کے کمرے کو بھول جاؤں۔
"یہ کیا بدمعاشی اور غنڈہ گردی ہو رہی ہے یہاں؟" ریٹا باہر آتے ہی غضبناک لہجے میں چلائی تھی۔ "یوں ہی کتوں اور بلیوں کی طرح منہ کالا کرنا ہے تو لان پر بہتیرے درخت بکھرے ہوئے ہیں۔ میں ابھی پارس کو بلاتی ہوں۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہاں والے اب شرفا کی میزبانی سے عاجز آگئے ہیں۔۔۔"
وہ غصے میں نہ جانے اور کیا بکتی رہتی مگر میں نے اسے لب کشائی کی مزید مہلت دیے بغیر اپنی آغوش میں موجود شعلہ کی گٹھری کو قالین پر پھینک دیا اور اچھل کر ریٹا کے مقابل کھڑا ہو گیا۔
میرے چہرے پر نگاہ پڑتے ہی ریٹا کا رنگ فق ہو گیا۔ وہ مجھے یوں دیکھ رہی تھی جیسے کسی زندہ انسان کے بجائے کوئی آسیب دیکھ رہی ہو۔ "تت۔۔۔تت۔۔۔تم۔۔۔یہاں۔۔۔کک۔۔۔کیا کر رہے ہو؟" وہ بوکھلائے ہوئے انداز میں ہکلاتے ہوئے مجھ سے بمشکل سوال کر سکی تھی۔
"تمہاری تلاش میں آیا تھا۔" میں نے پُرخلوص لہجے میں کہا۔ "لیکن یہ لڑاکا لڑکی ظالم سماج بن کر میری راہ میں حائل ہو گئی۔ اگر مسٹر ڈی سوزا کو اعتراض نہ ہو تو میں اندر آ جاؤں؟"
"ڈی سوزا یہاں نہیں ہے۔ میں اکیلی ہوں۔" وہ میرے لیے راستہ چھوڑتے ہوئے بوکھلائے ہوئے لہجے میں بولی۔ مجھے دیکھنے کے بعد اس کی سراسیمگی قابلِ دید تھی۔
"اکیلی؟" میں نے مصنوعی حیرت سے دہرایا۔ "جب تم اکیلی نہیں تھیں۔۔۔ پھر وہ کون تھا؟"
"تم جاؤ!" ریٹا منی اسکرٹ والی قلوپطرہ کی طرف مڑ کر تیز لہجے میں بولی۔ "یہ میرے مہمان ہیں۔"
اس نے سر کو خفیف سے خم دیا اور اسی طرف غائب ہو گئی جدھر سے آئی تھی۔ میں یہ اندازہ قائم کر چکا تھا کہ اس کلب کے ملازمین جنس کے کسی امتیاز کے بغیر انتہائی غیر جذباتی انداز میں اپنے مقاصد کے حصول میں کوشاں رہتے تھے۔ یہ فریقِ ثانی کا یا نہ بھی

فتور تھا کہ وہاں خوبصورت اور نازک بدن لڑکیوں کے جال میں آ جاتا تھا۔

میں ریٹا کے ساتھ اس کے کمرے میں داخل ہوا تو اس مختصر سی خواب گاہ کی نفاست اور آرائش دیکھ کر حیران رہ گیا۔ وہ مختلف خوابگاہ بمشکل دس بارہ فٹ طویل اور اتنی ہی عریض رہی ہوگی۔ اسپرنگوں پر کھڑے ہوئے لچکدار گدے والے ڈبل بیڈ، دو کرسیوں اور دیوار گیر ڈریسنگ ٹیبل کے درمیان چلنے پھرنے کے لیے بہت کم دبیز قالین باقی رہ گیا تھا۔ ایک گوشے میں وال بریکٹ کے ساتھ چھت سے قدرے قریب رنگین ٹیلی وژن لٹک رہا تھا۔ ڈریسنگ ٹیبل کے ایک گوشے پر مختصر سادی سی وی سی آر رکھا ہوا تھا۔ اس کے اوپر چھوٹا ریک میں کتابوں کی طرح متعدد وڈیو کیسٹ سجے ہوئے تھے۔ کمرا مختصر ضرور تھا لیکن اندر موجود فنی دروازے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہاں ملحقہ باتھ روم کی سہولت موجود تھی۔

لیکن ان تمام جزئیات سے زیادہ دلچسپ وہ خاتون تھی۔ جوان سب پر قابض و متصرف تھی۔ اس کے بکھرے ہوئے بالوں اور چہرے کے اڑے ہوئے رنگ سے اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ کم از کم اس دن کے لیے اس پیکر کا جوہر کشید کیا جا چکا تھا۔ اس کے بدن پر شب خوابی کا باریک اور رنگین لبادہ موجود تھا۔ اس چلمن سے یہ اندازہ لگانا زیادہ دشوار نہیں رہتا کہ فی الحقیقت ریٹا اس سے کہیں زیادہ خوش بدن تھی جتنا وہ خود کو بناوٹ کے ذریعے ظاہر کرنے کی کوشش کیا کرتی تھی۔

"تم یہاں کیسے آئے ہو؟" خواب گاہ کا دروازہ بند کر کے ریٹا نے اضطراری طور پر ایک لمبی سی غیر ملکی سگریٹ سلگاتے ہوئے تیکھے سوال کیا۔

"تم یہاں کیسے موجود ہو؟" میں نے براہ راست اس کی سیاہ آنکھوں میں جھانکتے ہوئے سوال کیا۔

"شاید تم چوری چھپے یہاں گھسے ہو اسی لیے شوچالانِ تم کو روکنے کی کوشش کر رہی تھی؟" اس نے مجھ سے نظریں چرائے بغیر کہا۔ "یہ ایک پرائیویٹ کلب ہے اور میں آرام کرنے کے لیے یہاں آئی ہوں۔ لیکن تم اس وقت یہاں کیا کر رہے ہو؟ تمہیں اس کلب کا پتا کیسے چلا؟"

"تمہاری بو سونگھتا ہوا یہاں پہنچ گیا۔" میں نے پُر مزاح لہجے میں کہا۔ "مجھے علم ہے کہ اس شہر میں جسموں اور ذہنوں کی آسودگی کے لیے بہتیرے اہم لوگ اسی کلب کا رخ اختیار کرتے ہیں۔"

"چبا چبا کر باتیں نہ کرو۔" وہ تنک کر بولی۔ "تم سے میری شناسائی بہت مختصر ہے اور اس وقت میں محض سلمیٰ کے خیال سے تم سے بات کر رہی ہوں ورنہ میرے ایک اشارے پر

اس کلب کی انتظامیہ تمہیں یہاں سے نکال باہر کرے گی۔ تم میرا پیچھا کیوں کر رہے ہو؟"

"مجھے معلوم ہے کہ تم دوسروں کی طرف تحمل اور تفریح بہم کر رہی ہو اس لیے سوچا کہ سلمیٰ کی نظر بچا کر تم سے زیادہ بھی وصول کر لوں۔ ویسے دن دہاڑے اس ٹائٹی میں تم خاصی دلکش نظر آ رہی ہو۔" میں نے بلا کسی سبب کے اسے اشتعال دلانے کی نیت سے کہا۔

"تم بہت گھٹیا آدمی ہو۔" وہ انٹر کام کی طرف ہاتھ بڑھاتے ہوئے بولی۔ "مجھے تمہارا بندوبست کرنا ہی ہوگا۔"

"عجب دور آ گیا ہے۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "اب مہمان اپنے میزبانوں کو دھمکیاں دینے لگے ہیں۔"

اس کا انٹر کام کی طرف بڑھتا ہوا ہاتھ رک گیا اور اس کے بشرے پر حیرت کے آثار نظر آنے لگے۔ "میزبان؟ تم کیا کہنا چاہ رہے ہو؟ مقصد کیا ہے تمہارا؟"

"سیدھی سی بات ہے مادام ریٹا! تم جب بھی یہاں آتی ہو، میری مہمان رہتی ہو۔ یہ کلب میری ملکیت ہے اور تم میری چھت کے نیچے مجھے ہی دھمکیاں دے رہی ہو۔ یہ بڑی بری بات ہے۔"

"لیکن میں نے تو آج سے پہلے کبھی تمہیں یہاں نہیں دیکھا۔" اسے میری بات پر یقین نہیں آیا تھا۔

"ضرورت پیش نہیں آئی تھی لیکن اب تمہارے تعاون کی ضرورت پیش آ گئی ہے۔"

"تم یہاں سے نکل جاؤ! تم نے مجھے ہاتھ بھی لگایا تو بہت برا کوئی نہیں ہوگا۔" وہ ترش لہجے میں بولی۔ "تم اس کلب کے مالک ہوتے تو شوچالان یوں لاتوں اور مکوں سے تمہاری تواضع نہ کر رہی ہوتی۔"

"اچھا کیا۔ میں تمہیں کچھ بھی نہیں لگاؤں گا لیکن تم نے مجھے ابھی تک بیٹھنے کی پیشکش نہیں کی۔ زیادہ دیر تک کھڑا رہنے کی وجہ سے میں تمہاری شان میں کوئی نازیبا گستاخی بھی کر سکتا ہوں۔"

"بیٹھ جاؤ اور جلدی بکو کہ کیا چاہتے ہو؟" وہ غراتے ہوئے بولی۔ "میرے پاس زیادہ وقت نہیں ہے۔"

"گھر جانا ہے یا اسرار رضوی دوبارہ آنے والا ہے؟" میں نے چھبتے ہوئے لہجے میں سوال کیا اور ریٹا نے جھلا کر شیشے کی ایش ٹرے میرے اوپر کھینچ ماری۔ اگر میں پہلے سے ہوشیار نہ ہوتا تو وزنی ایش ٹرے نے مجھے خاصا زخمی کر دیا ہوتا۔ میں نے ایش ٹرے اپنے ہاتھوں میں لپکی اور سنجیدگی کے ساتھ بولا۔ "میں نے یہ سوال تمہیں چڑانے کے لیے نہیں کیا بلکہ میں تمہاری معرفت اسرار رضوی سے ملنا چاہتا ہوں۔ اس سے مجھے ایک ضروری کام ہے۔"

پہلی بار وہ نظریں جھکانے پر مجبور ہو گئی اور دھیمے لہجے میں بولی۔ "مجھے کچھ نہیں معلوم کہ تم کیا کہہ رہے ہو۔ اب تم سے اس وقت مزید گفتگو کر سکوں گی جب تم میرے اطمینان کے مطابق اس عمارت میں اپنی حیثیت کا تعین کراؤ گے ورنہ ابھی تک تو تم محض ایک اُچکے معلوم ہو رہے ہو۔"

"تمہارے اس حریری لبادے میں ایسے ایسے لعل اور گوہر چمک رہے ہیں کہ کوئی اُچکا ہوتا تو اب تک ان پر ہاتھ صاف کر کے واپس بھاگ گیا ہوتا۔" میں نے اس کے سراپا پر ناقدانہ نظریں دوڑاتے ہوئے کہا۔ "میری شناخت ہی چاہتی ہو تو مجھے انٹرکام پہ پارس کو بلا لو۔"

"شوجیان تمہیں کیوں نہیں جانتی؟" اس نے اشتباہ آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"وہ نچلے درجے کی ملازمہ ہے۔ میرا تعلق صرف پارس سے ہے۔ اگر تمہارا معاملہ درپیش نہ ہوتا تو آج بھی شوجیان سے یوں دوبدو مقابلہ نہ ہوتا۔ وہ احمق لڑکی مجھ سے ناواقف ہے اور میں نے تمہیں ملاقات کے لیے نیچے بلانا مناسب نہیں سمجھا۔ اس لیے خود اوپر آ گیا تھا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ اب تم شوجیان کو نوکری سے نکال دو گے؟"

"سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ وہ مجھے نہیں جانتی اس لیے مقابلے پر آ گئی۔ اچھی بات تو یہ ہے کہ مجھے اس کی کارکردگی پر خوشی ہے کہ وہ ہر وقت ڈیوٹی پر مستعد اور چوکنی رہتی ہے۔ خود کو شناخت کرائے بغیر اپنی ملازماؤں سے یوں زور آزمائی کرنا مجھے زیب نہیں دیتا۔ ایسی حرکتیں تو نفسیاتی مریض کرتے ہیں جنہیں وسائل میسر ہونے کے باوجود احساس کمتری ستاتا رہتا ہے۔"

"جو چاہو، سمجھ لو۔ لیکن پارس کو بلاؤ تاکہ بات آگے بڑھ سکے۔" میں نے سر جھٹک کر کہا۔

"اگر واقعی تم ذہنی مریض ہو تو شاید تمہیں عورتوں کے سامنے اپنی مظلومیت اور بے چارگی کے اظہار میں لطف آتا ہو گا۔ چلو میرے پیر کا انگوٹھا چوسنا شروع کر دو۔" اس نے سلیپر سے داہنا پیر نکال کر میری طرف بڑھا دیا۔ اس کا انداز اس قدر تحکمانہ تھا کہ میری جگہ کوئی اور ہوتا تو بے چون و چرا اس کے حکم کی تعمیل شروع کر دیتا۔

"پارس کو بلاؤ لیکن پھر تمہیں میرے انگوٹھے نہیں شاید کوے چبانا پڑیں گے۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔

"میں پارس کو بلاتی ہوں۔" اس نے ریسیور کا انٹرکام اٹھاتے ہوئے کہا۔ "لیکن تمہیں وعدہ کرنا ہو گا کہ سلمیٰ کو ان تمام واقعات کی بھنک بھی نہیں ملے گی۔ یہاں طے ہونے والے سارے معاملات ہمیشہ میرے اور تمہارے درمیان محدود رہیں گے کسی تیسرے فریق کو ان سمجھوتوں کا علم نہیں ہو سکے گا۔"

"تم یہاں کھلے بندوں عیش و عشرت کے لیے آتی ہو، پھر تمہیں اس قدر رازداری کی کیا ضرورت ہے؟ ہو سکتا ہے کہ ڈی سوزا کے لیے بھی تمہاری یہ سرگرمیاں راز نہ ہوں۔"

"ڈی سوزا اگرچہ مضبوط ہے مگر کٹر مشرقی مرد ہے۔" وہ بلا توقف بول پڑی۔ "وہ مجھ پہ بھروسا کرتا ہے جس دن اسے علم ہو گیا کہ میں اس سے بے وفائی کر رہی ہوں تو وہ پہلی فرصت میں مجھے گولی مار کر خودکشی کر لے گا۔"

"وہ اس قدر حساس مرد ہے تو تمہاری اس بے راہ روی کا کیا جواز ہے؟"

"اولاد!" اس نے بے ساختہ جواب دیا۔ "ڈی سوزا سے نہ سہی کسی اور سے اگر ایک دو بچے ہو جائیں تو میرا شوہر اپنی ساری زندگی ان کی پرورش میں گزار دے گا۔ اسے علم نہیں کہ میں یا تجربہ ہو جاتی ہوں کہ وہ مر کر بھی کسی کی ولدیت کا دعوے دار نہیں بن سکے گا۔ اس کی انا اور اپنے ادراز جذبات کی تسکین کے لیے میں یہاں اسرار رضوی سے ملنے کا اہتمام کرتی ہوں لیکن بدقسمتی یہ ہے کہ وہ بھی لاولد ہے۔ اس کی بیوی پچھلے پندرہ برس سے اپنے وجود میں کسی ننھے وجود کی کلبلاہٹ کی منتظر ہے مگر وہاں گہرا سکوت طاری ہے۔ میں جو کچھ کر رہی ہوں اس کا مقصد عیاشی نہیں بلکہ کسی مقصد کا حصول ہے۔ اب اگر میاں بیوی پر ہر طرف سناٹا طاری ہو تو تم جیسے نرم دل اور مہربان لوگ کیسے ان بدمعاشیوں کا تدارک کر سکتے ہیں؟"

"یہ تمہارے ذاتی معاملات ہیں۔ مجھے ان سے کوئی سروکار نہیں۔" میں نے بیزاری کا اظہار کرتے ہوئے کہا۔ "مجھے صرف اسرار رضوی سے ملنا ہے اور اسی وجہ سے میں تم تک پہنچا ہوں۔"

"میرا ذہن اس بات کو قبول نہیں کرتا کہ یہ کلب تمہاری ہی ملکیت ہے لیکن پھر یہ بھی سوچنا پڑتا ہے کہ کل رات تمہارے دوست جہانگیر کا کیا حشر ہوا تھا۔ شریفانہ کاموں میں تو ایسی خونریزیاں کہیں دیکھنے میں نہیں آتیں۔ سچ سچ بتاؤ کہ تم کون ہو اور اس کلب سے تمہارا کیا تعلق ہے؟" وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ اس کے چہرے پہ غصے کے بجائے فکرمندی کے آثار پیدا ہوتے جا رہے تھے۔

میں نے اس کی بات کا جواب دینے کے بجائے اس کے ہاتھ سے انٹرکام کا ریسیور لے کر محض اندازے کی بنا پر ایک نمبر دبا دیا۔ دوسری طرف سے میری توقع کے عین مطابق پارس

اور پھر میری توقع کے عین مطابق آٹھ بجنے سے نصف منٹ قبل کار کا بونٹ اٹھا دیا۔

مطلوبہ شخص سامنے آچکا تھا اس لیے تگ و دو کی کوئی ضرورت نہیں تھی۔ میں تیزی سے اس کے قریب پہنچا تو وہ ریڈی ایٹر کا ڈھکن ہٹا کر اس میں پانی کا جائزہ لینے میں مصروف تھا۔

"فاضل نائٹ ڈھونڈ رہے ہو؟" میں نے قریب پہنچ کر اس کے شانے پر ہاتھ رکھتے ہوئے نرمی سے کہا۔ میرا لمس محسوس کرتے ہی وہ چونک کر پلٹا تھا۔

نگاہیں چار ہوتے ہی اس کی آنکھوں میں میرے لیے شناسائی کی جھلک پیدا ہوئی تھی پھر وہ سرسراتی ہوئی آواز میں بولا۔

"ارے ڈینی ڈارلنگ! تم یہاں؟" اس نے پھر پورے اعتماد کے ساتھ میرا نام لیا تھا اور میرا دل اچھل کر حلق میں آگیا۔ "میں نے تو کافی دن پہلے سنا تھا کہ تم کسی مقابلے میں کام آگئے تھے۔"

لمحے بھر کے لیے میں چکرا کر رہ گیا۔ میرے ذہن میں پہلا خیال یہی آیا تھا کہ جس اعتماد کے ساتھ اس نے مجھے شناخت کیا تھا اسی اعتماد کے ساتھ میں اس کے قیاس کی تردید کر دوں گا۔ وہ یقیناً زیر زمین دنیا کا کوئی پرانا پاپی تھا جو کبھی مجھ سے مل چکا تھا۔ میں تو اسے یکسر فراموش کر چکا تھا لیکن میرا نام اس کے حافظے میں محفوظ تھا۔

وہ جو کوئی بھی تھا کم از کم ولما اور آغا کے ساتھیوں یا مہروں میں سے نہیں تھا ورنہ بصورت دیگر اس کے مافیا والوں سے کاروباری مراسم ضرور ہوتے اس لیے میں نے اس سے بات کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

"زندہ ہوں اور تمہارے سامنے ہوں۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "لیکن شرمندہ ہوں کہ تمہیں اب بھی نہیں پہچان سکا۔ تمہیں اپنا تعارف کرانا ہوگا۔"

"میرا خیال تھا کہ تم نے پہچان کر ہی مجھے چھیڑا ہے۔" مجھ سے ہاتھ ملاتے ہوئے اس نے منتظرانہ انداز میں میرے عقب میں دیکھتے ہوئے کہا۔ "تعارف میں ذرا وقت لگے گا اور اس وقت میں مصروف ہوں۔ پھر کسی وقت ملاقات ہوگی تو باتیں کریں گے۔ یہاں میں کسی کا انتظار کر رہا ہوں۔"

اس پر شاید آٹھ بجے والی ملاقات کی فکر سوار ہو رہی تھی اس لیے وہ جلد از جلد مجھ سے پیچھا چھڑانا چاہ رہا تھا... شاید اسے یہ خیال بھی رہا ہو کہ کہیں میری وجہ سے اس کا ملاقاتی اس سے ملنے کا ارادہ ہی ترک نہ کر دے۔

"کس کا انتظار کر رہے ہو؟" میں نے اس کی الجھن سے لطف اندوز ہوتے ہوئے سوال کیا۔

اس نے مجھے ملامت آمیز نظروں سے گھورا۔ دوسری کے

معاملات میں یہ کسی دخل اندازی اچھی نہیں ہوتی۔ تمہیں اپنے کام سے کام رکھنا چاہیے۔"

اس کے تیوروں میں جارحانہ رنگ جھلکنے لگا تھا اس لیے میں نے جیب سے نکال کر وہ پھٹا ہوا رقعہ اس کی طرف بڑھا دیا جسے دوسرے ٹکڑے سے ملا کر میری شناخت ہوتی تھی۔

میرے ہاتھ سے کاغذ لیتے ہی اس کے ہونٹوں سے بے اختیار ایک گہرا سانس آزاد ہو گیا۔ "تو یہ بات ہے... میں تو تمہیں بن بلایا مہمان سمجھ کر زبردستی رخصت کرنے کے بارے میں سوچ رہا تھا۔"

بات کرتے ہوئے اس نے اپنی جیب سے اسی کاغذ سے پھٹا ہوا دوسرا حصہ نکالا اور دونوں ٹکڑوں کو ایک دوسرے سے ملانے کے بعد موڑ کر جیب میں رکھ لیا۔

"اگلی بار کا کوڈ کیا ہوگا؟" اس نے دوسری جیب سے دو روپے کا ایک نوٹ نکال کر بے پروائی سے پھاڑا اور اس کا ایک حصہ مجھے تھما دیا۔

"کہاں ملنا ہوگا؟" میں نے نوٹ کا پھٹا ہوا حصہ احتیاط سے جیب میں رکھتے ہوئے سوال کیا۔

"یہ تمہارے اوپر چھوڑ دیا جائے گا۔" وہ سنجیدگی سے بولا۔ "تم آج پہلی بار آئے ہو۔ ہیڈ کوارٹر پہلے ہی لوکل سے واقف تھا۔ معلوم ہوتا ہے اس کی تبدیلی کر دی گئی ہے۔"

اپنی بات پوری کرتے ہوئے اس نے اپنی کار کی ڈرائیونگ سیٹ کا دروازہ کھولا اور مضبوطی سے پیک کیا ہوا ایک چوکور پیکٹ میری طرف بڑھا دیا۔

"ہینڈز اپ!" اسی لمحے آس پاس کی کسی کار کی اوٹ سے متعدد تحکمانہ آوازیں سنائی دیں اور وہ پیکٹ میرے ہاتھ سے چھوٹ کر سڑک پر گر گیا۔

میں جب ادھر آیا تو اس شخص کی نیلی سوک کے آس پاس کوئی بھی موجود نہیں تھا پھر پتا نہیں وہ چاروں مسلح آدمی کہاں سے نکل پڑے تھے۔

میرے ساتھی نے نو واردوں کے حکم کی فوری تعمیل کی تھی۔ میں نے اپنے ہاتھ سر سے اوپر اٹھاتے ہوئے گردن گھما کر فوری طور پر جائزہ لیا تو صورت حال سمجھ میں آگئی۔ شاید وہ چاروں کاروں کے پیچھے چھپ کر موقع کا انتظار کر رہے تھے اور یہی ممکن ہے کہ دروازے کھول کر باہر آگئے تھے۔

ان چاروں کے ہاتھوں میں پستول دبے ہوئے تھے ان کے چہروں کی ساخت اور مزاج سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ پیشہ ور جیسے نہیں تھے لیکن ان کے سادہ لباس میرے ذہن میں الجھن پیدا کر رہے تھے۔

وہ جگہ ہنگاموں سے قدرے دور ایک ایسے گوشے

"اب خاموش رہو ورنہ کھوپڑی توڑ دی جائے گی!"

"یہ کیسا آدمی ہے سرتاج!" کالیے نے پہلی مرتبہ بھرائی ہوئی آواز میں زبان کھولی۔ "تم مجھ سے معاملے کی بات کرو۔ اپنے قول سے پھر جاؤں تو میری زبان کھنچوا کر کسی نالے میں پھنکوا دینا... ٹھیک ٹھاک ہو جائے تو میرے ساتھ تمہارا بھی کچھ فائدہ ہو جائے گا۔ ورنہ تم جانتے ہو کہ تم لوگوں نے پورا زور بھی لگا لیا تو دو چار برس سے زیادہ کی جیل نہیں ہو سکے گی۔ ہو سکتا ہے کہ تمہارے سالے تھانے سے یہ پیکٹ عدالت میں پیش کیا جائے تو اس سے گلوکوز برآمد ہو۔ یہ جن لوگوں کا مال ہے، ان کے ہاتھ بہت لمبے ہیں۔ وہ اپنے آدمیوں کو کبھی بے یار و مددگار نہیں چھوڑتے۔"

مجھے حیرت تھی کہ اس دوران میں کسی نے نہیں ٹوکا تھا بلکہ وہ تینوں بڑے غور سے اس کی بات سن رہے تھے۔

"سزا کی تم فکر نہ کرو۔" کار ڈرائیو کرنے والا بولا۔ "سزا بڑھانے کی ترکیبیں ہمیں معلوم ہیں۔ ہیروئن رکھنے پر دو سال کی سزا ہوگی تو سرکاری ملازم کی وردی پھاڑنے اور سرکاری اسلحہ چھیننے کے جرم میں سات برس کی قید ہوگی۔ ہم لوگ بھی تم جیسے پاپیوں کے سامنے کچی گولیاں نہیں کھیلے۔"

"خدا کی پناہ!" کالیا کراہا۔ "تم لوگوں نے تو وردیاں بھی نہیں پہنی ہوئی تھیں تو پھر کون کیا پھاڑے گا اور پھر ہم دونوں میں سے کسی نے تمہارے اسلحے کو ہاتھ لگایا ہے..."

"یہ سب ہمیں عدالت میں ثابت کرنا ہوگا۔ ہم چاروں کے علاوہ دو چشم دید گواہ بھی ہوں گے جو حلفیہ تمہارے خلاف بیان کی گواہی دیں گے۔ قانون کی کمی ہم اپنے جوڑ توڑ سے پوری کر لیتے ہیں۔"

"سزا تمہیں ہو یا دوسرے، تم کو کیا حاصل ہوگا۔ سرکاری نوکری میں تو گھر کا خرچ بھی مشکل سے چلتا ہے۔ سودا کرو تو پورے دو لاکھ مل سکتے ہیں۔ فی کس پچاس ہزار خاصی بڑی رقم ہوتی ہے۔"

"اور اس پیکٹ میں مال کتنی مالیت کا ہے؟" بجھتی ہوئی آواز میں سوال کیا گیا۔

"پتا نہیں۔" وہ بولا۔ "لیکن ایسے کیسوں میں مال تو چھوڑنا ہی پڑتا ہے۔ اسے بیچ کر تمہیں جو ملے گا وہ دو لاکھ کے علاوہ ہوگا۔ پیسوں کو گھر لگانے میں نہیں رہو گے۔ مجھے سزا ہو بھی گئی تو کیا۔ تمہیں کیا ملے گا؟ زیادہ تر آگے پہنچ جاتی ہے۔ زیادہ سے زیادہ کوئی سرٹیفکیٹ دے دیا جائے گا۔ ایسے کاغذ کے ٹکڑے نہ تمہارا پیٹ بھر سکتے ہیں اور نہ میرے کاروبار کو نیست و نابود کر سکتے ہیں۔ کیا پتا کہ میرے جیل سے رہا ہونے سے پہلے ہی میرے بے رحم مالکان تم میں سے کسی سے اپنے نقصان کا بدلہ نہ لے ڈالیں۔ وہ دیکھنے میں سفاک اور بے رحم لوگ ہیں۔ دشمن کو زندہ چھوڑنا ہی نہیں جانتے۔ میں تو کرائے کا آدمی ہوں۔ جیل چلا گیا تو وہ میری

جگہ کسی اور آدمی سے کام لینا شروع کر دیں گے۔"

"ہمیں تمہارے مالکان ہی کی تلاش ہے۔" جواب دیا گیا۔ "تم جیسے کرائے کے ٹٹو تو آئے دن پکڑے جاتے ہیں۔ جب تم اپنی بولی دو لاکھ لگا سکتے ہو تو تمہارے مالکان تو کروڑوں کی اسامی ہوں گے۔"

کالیا اس کا مقصد خوب بھانپ گیا اور مطمئن لہجے میں بولا۔ "مالی وہ ہوتی ہے جو سامنے ہو۔ ان سے جب ان سے آ... کی واقفیت نہیں ہوتے تو تم کیسے ان کا سراغ لگا سکتے ہو...؟ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ تم مفت کیا ہاتھ سے نہ جاؤ..." انھیں ترغیب دلانے کی نیت سے کہا۔ "تم نے کچھ ... لوگ تمہارے کسی افسر کو خرید لیں گے اور تم اس کا لیے ... مجبور ہو جاؤ گے۔ تمہارے ہاتھ کچھ بھی نہیں آئے گا۔ جو لوگ بڑے دھندے کرتے ہیں ان کے ہاتھ بھی لمبے ہوتے ہیں۔"

"کم از کم تم مجھے کالیا نہ کہو۔" وہ مجھ سے شکایتی لہجے میں بولا۔ "میرا نام سرتاج ہے۔"

اس کی زبان سے اس کا نام سنتے ہی میرا ذہن روشن ہو گیا اور مجھے یاد آ گیا کہ وہ کون تھا۔ وہ حکیم زادہ خان کا بہت بڑا نمک خوار تھا اور اجارہ داری سے اس کا مال تقسیم کرتا تھا۔ حکیم زادہ سرحدی علاقے میں واقع ہیروئن کشید کرنے کے دو کارخانوں کا مالک تھا اور اپنے علاقے کو اس لعنت کے اثرات سے محفوظ رکھنے کے معاملے میں اس قدر کٹر تھا کہ اس نے اپنے گاؤں کے ایک غریب چرواہے کو ہیروئن کے چند کش لینے کے جرم کی پاداش میں جوتوں سے اس بری طرح زخمی کیا تھا کہ وہ پشاور کے ایک اسپتال میں تین مہینوں صاحب فراش رہا تھا۔

حکیم زادہ اپنے اصولوں کی سختی سے پابندی کرتا تھا۔ وہ اپنے آدمیوں کو برے وقت میں بھی بے یار و مددگار نہیں چھوڑتا تھا جس کے صلے میں پکڑے جانے والے افراد پر کیا تشدد وحشت کر بھی اس کا نام زبان پر نہیں لاتے تھے۔ اگر جب کبھی اس سے دشمنی کرتا تھا تو اس غیر تعلیم یافتہ قبائلی سے اسے نقصان پہنچنے کا کوئی امکان نہیں تھا۔

"افسر اس وقت کام خراب کر سکتا ہے جب واردات کا ڈاکومنٹ نہ ہوا ہو اور معاملات زبانی کلامی چل رہے ہوں۔ ایک بار تفصیلات سرکاری کاغذات میں آ جائیں تو کوئی کچھ نہیں کر سکتا۔ میں دیکھوں گا کہ تم دونوں کو میرے شکنجے سے کون مائی کا لال چھڑانے کی کوشش کرتا ہے۔"

اس کے طرز گفتگو نے میرے دل میں خوف پیدا کر دیا۔ مگر میں جانتا تھا کہ کام کرنے والے اپنے لیے ہر جگہ کوئی نہ کوئی راستہ نکال لیتے ہیں جس کا توڑ پیچھے والوں کے پاس نہیں ہوتا۔

سے زیادہ نہیں تھی لیکن اس کے رویے کو دیکھتے ہوئے میں نے فیصلہ کر لیا کہ اس مد میں ایک روپے کی بھی قیمتداری قبول نہیں کروں گا۔ میرا اپنا کھونٹا بہت مضبوط تھا۔ میرا خیال تھا کہ جلد یا بدیر مجھے اس قید سے نجات مل ہی جانی تھی۔

"تم اب توتے کی طرح آنکھیں بدل رہے ہو۔ یہ لوگ میرے ہیں، تمہارے پیچھے لگے ہوئے تھے۔ ڈھیوری ممکن نہیں ہو سکتی تھی اس لیے میرا کام ہے مجھے لوٹا دو ورنہ یہ یاد رکھنا کہ اس کا ایک پیسہ بھی نہیں مل سکے گا۔"

ہم دونوں اونچی آوازوں میں اپنی بحث میں الجھے ہوئے تھے اور بے ضمیر افسر اپنے ماتحت کے ہمراہ اردلی کی طرح ہمارے فارغ ہونے کا انتظار کر رہا تھا۔ سراج اپنی جگہ اڑا ہوا تھا اور میں بھی اپنے موقف پر ڈٹ گیا تھا۔ مجھے ڈر ہوا کہ ہماری بحث تکرار میں نہ بدل جائے اور اونچی آوازیں باہر کھڑی ہوئی سکیٹوں کی جوڑی کو ہماری طرف متوجہ کرنے کا سبب نہ بن جائیں۔ سراج سے وہ معاملہ اس کی واپسی پر بھی طے کیا جا سکتا تھا۔

"اسے لے جاؤ!" میں نے اونچی آواز میں باہر والوں سے کہا اور ماتحت تالا کھول کر حوالات کے اندر آ گیا۔ اس نے ہماری ہتھکڑیوں کی زنجیروں کے سبب الگ کرنے کا ارادہ ظاہر کیا تھا کہ سراج نے قدرے سخت لہجے میں کہا "زنجیر بھی میری ہتھکڑی کھول دو میں کہیں بھاگا نہیں جا رہا۔"

ماتحت نے بے بسی سے اپنے افسر کی طرف دیکھا اور اس نے سر ہلا کر سراج کا مطالبہ تسلیم کر لیا۔ کلائی آہنی زیور سے آزاد ہوتے ہی سراج حوالات سے باہر نکل گیا اور میں دو ہتھکڑیوں کے ساتھ حوالات میں تنہا رہ گیا۔ ماتحت حوالات میں تالا لگا کر اپنے افسر اور سراج کے پیچھے چل دیا۔

میں نے تحمل پر دراز ہو کر وقت گزاری کے لیے نئی سگریٹ سلگا لی۔

وقت دھیمے دھیمے گزر رہا۔ میرے اپنے اندازوں کے مطابق اس محکمے کے ایک اعلیٰ افسر کو نو بجے رٹیلا سے ملاقات کے لیے ہی کلب آنا تھا۔ اس افسر سے مل کر میں دلدار آغا کی جانبدار ماسیو شکیل کے معاملے پر بات کرنا چاہتا تھا تاکہ زندگی میں نہ سہی تو دلدار آغا کے مرنے کے بعد ہی لوگوں کو علم ہو سکے کہ وہ دوا سازی کی آڑ میں کس قدر گھناؤنا دھندا کر رہا تھا۔ فیکٹری کے اہم اور خفیہ حصوں تک رسائی کے لیے وہاں کسی با اختیار سرکاری ادارے کی دخل اندازی ناگزیر نظر آتی تھی لیکن گرفتاری کی ناگہانی افتاد کی وجہ سے میرا وہ مقصد عارضی طور پر پس پشت چلا گیا تھا اور میری دلچسپی اتنی رہ گئی تھی کہ اسرار بھی کلب آئے اور سیٹھ وا سے مشکل سے

آگاہ کر دیتے تاکہ میری گلو خلاصی کی کوئی راہ نکل سکے۔

سراج کو گئے ہوئے جب تقریباً اکیس منٹ ہو گئے تو میری طبیعت پر اضطراب طاری ہونے لگا۔ ایک فون کر کے جواب حاصل کرنے میں اتنی دیر لگنے کا کوئی امکان ہی نہیں تھا۔

پھر عمارت کے دور افتادہ حصے سے بھاگ دوڑ کی آوازیں آنی شروع ہوئیں تو میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ شاید مطالبے سے انکار پر سراج کے ساتھ تشدد کا آغاز ہو گیا تھا۔

اسی دوران میں احاطے میں کسی کار کا انجن بیدار ہوا۔ اور وہ آواز تیزی کے ساتھ دور ہوتی چلی گئی جیسے کوئی عجلت میں وہاں سے روانہ ہوا ہو۔ میں اپنی جگہ چھوڑ کر بے اختیار حوالات کی جالیوں کے قریب چلا گیا۔ سراج جو کچھ بھی تھا اس وقت میری ہی برادری کا ایک فرد تھا اور اگر وہ کسی مشکل سے دوچار ہو گیا تھا تو یہ بات یقینی تھی کہ تھوڑی دیر میں میری باری بھی آنے والی تھی جس سے مفر کی کوئی صورت باقی نہیں رہ گئی تھی۔

دلدار آغا کے ڈی ڈی ہونے کے بارے میں میں نے سیٹھ حبیب جیوانی کو چیلنج کر کے بہت قلیل مدت میں سرخروئی حاصل کر لی تھی لیکن سیٹھ کے بارے میں میری ضد مجھے اپنے گلے پڑتی ہوئی نظر آ رہی تھی۔

کچھ باہر دوڑتے ہوئے قدموں کی تیز آواز کے ساتھ ایک ڈنڈا بردار باوردی سپاہی راہداری میں نمودار ہوا اور میری جھلک دیکھتے ہی الٹے قدموں واپس لوٹ گیا۔ فضا میں کسی انجن کی تیز غراہٹ قریب آتی ہوئی سنائی دی اور احاطے میں آ کر دم توڑ گئی۔ چند ثانیوں بعد کسی کار کا دروازہ پرشور آواز سے بند ہوا اور عمارت کے اندرونی حصے سے ایک بار پھر اتھل پتھل کی آوازیں سنائی دینے لگیں جو انتہائی غیر منظم بلکہ غیر ارادی محسوس ہو رہی تھیں۔

بے یقینی اور بے فکری کی وہ کیفیت زیادہ دیر قائم نہیں رہ سکی کیونکہ مجھے گرفتار کرنے والا افسر اپنے دو سادہ پوش ماتحتوں اور دونوں باوردی سپاہیوں کے ساتھ حوالات کی طرف آتا ہوا نظر آیا۔ ان سب کے تیور بگڑے ہوئے تھے۔ میں نے ہتھکڑی سے منسلک زنجیر اپنی کلائی کے گرد لپیٹ کر اس طرح پکڑ لی کہ ضرورت پیش آنے پر لٹکتی ہوئی دوسری ہتھکڑی سے انہیں خود سے دور رکھنے میں کامیاب ہو سکوں۔

"پکڑ لو اس ... کو۔" افسر نے قریب آ کر ایک غلیظ گالی دیتے ہوئے غصیلے لہجے میں کہا "اور اس کی ہڈیاں توڑ دو۔ جب تک یہ زبان نہ کھولے اسے بری طرح مارتے رہو مر گیا تو اسے کہیں بھی پھینک دیں گے۔ اس کا نام بھی حوالات

تھا بلکہ تم نے سراج کی کار سے برآمد کیا تھا۔"
منظور زادہ معنویت سے لبریز سرگوشیانہ لہجے میں بولا اور ہم دونوں میز کی طرف آ گئے۔

"میں سچ سننے کا منتظر ہوں اصغر!" عینک والے نے سختی سے کہا۔

"ہو سکتا ہے کہ آپ کا اشارہ اصل مجرم کے پاس مدد کرنے کے لیے ہی آیا ہو۔ ہم نے کہانی میں زور پیدا کرنے کے لیے ملوث کر لیا تھا حالانکہ اس کے پاس کچھ بھی نہیں تھا۔ ہیروئن کا پیکٹ اصل مجرم کی کار کی ڈرائیونگ سیٹ کے نیچے سے برآمد کیا گیا تھا۔"

"شکر ہے خدایا! سچ آخر کار سر چڑھ کر بولتا ہے۔" میں نے دونوں ہاتھ پھیلا کر عاجزانہ انداز میں اپنی نگاہیں چھت کی طرف اٹھا دیں۔ "اپنی پیشانی پر ذلت کا یہ داغ لے کر میں تو جیتے جی مر جاتا۔ ۔ ۔"

"خاموش رہو۔" عینک والے نے مجھے جھڑک دیا۔ پھر وہ اصغر سے مخاطب ہوا۔ "مجرم شاید اسی کمرے سے فرار ہوا ہے۔ یہاں مجھے کسی قسم کی تفتیش کے کوئی آثار نظر نہیں آ رہے؟"

"یس سر! مجھ سے چوک ہو گئی سر! ۔ ۔ ۔" وہ گڑگڑایا۔ مگر عینک والے نے بے دردی سے اس کی بات کاٹ دی۔

"چوک نہیں، تمہاری لغزش کہو۔" وہ جھٹکے سے کرسی چھوڑ کر کھڑا ہو گیا۔ "یہ نہ بھولو کہ میں برسوں پہلے ان راستوں سے گزر چکا ہوں جن پر تم اب بھٹک رہے ہو۔ یہ خیال رکھنا کہ مجھے مجرم کے فرار کے حالات و واقعات کی ذاتی طور پر تفتیش کی ضرورت پیش نہ آئے، ورنہ تمہارے مقدر میں روسیاہی کے سوا کچھ نہ مل سکے گا۔"

وہ اصغر کے لیے کھلی ہوئی دھمکی تھی۔ عینک والے خرانٹ افسر نے موقع کا جائزہ لیتے ہی سراج کے فرار کے بارے میں اپنی ایک رائے قائم کر لی تھی جو میری دانست میں حقیقت سے بہت قریب تھی اور سچی بات تو یہ ہے کہ ایماندار اور تجربہ کار افسروں کو حقیقت کی تہہ تک پہنچنے میں کوئی دشواری نہیں ہوتی۔ یہ اور بات ہے کہ بعض مجبوریاں انہیں حقائق سے چشم پوشی پر مجبور کر دیتی ہیں۔

عینک والا مجھے ساتھ لے کر دفتر سے نکلا تو اصغر بھی دست بستہ اس کے پیچھے نکلا تھا لیکن اس نے اصغر کو وہیں روک کر اپنے عملے کی خبر لینے کی ہدایت جاری کر ڈالی۔

سیڑھیوں سے اترنے کے بعد دیکھا کہ عینک والے کی کار احاطے کے ایک تاریک گوشے میں کھڑی ہوئی تھی۔ اس نے اشارے سے مجھے اگلی نشست پر بیٹھنے کی ہدایت کی۔ دروازہ کھول کر اندر بیٹھتے ہوئے مجھے موہوم سا شبہ ہوا کہ کار کی عقبی نشست پر دراز قامت، سیاہ پوش خاتون بیٹھی ہوئی تھی جو اندھیرے کا ہی ایک حصہ بنی ہوئی تھی۔

اس وقت عینک والا میرا محسن تھا اس لیے میں نے مڑ کر پیچھے دیکھا اور نہ ہی اس کے بارے میں کوئی سوال کرنا مناسب سمجھا۔

"دیر تو بہت ہو گیا۔ اب کدھر چلا جائے؟" دفتر سے دور شہید ملت روڈ کی کشادہ شاہراہ پر نکل آنے کے بعد عینک والے نے سوال کیا۔

"بھوانڈی کے قبرستان کی طرف چلو۔" عقبی نشست سے ابھرنے والی بھرائی ہوئی مردانہ آواز سن کر میری رگوں میں لہو جم گیا۔ رونگٹے کھڑے ہو گئے اور بدن کے سارے مساموں سے یکبارگی پسینے کی دھاریں بہہ نکلیں کیونکہ درد و اذیت کی شدت کے باوجود وہ آواز میں لاکھوں میں پہچان سکتا تھا۔ یہ وہی ہے جس کی مجھے تلاش تھی۔ بولنے والے نے دوسرے فقرے میں اپنی بات مکمل کی۔

دلدار کا صفایا [illegible] تھا اور اپنی کسی ناقابل یقین حکمت عملی کے ذریعے اس وقت مجھے اپنا قیدی بنا لینے میں کامیاب ہو چکا تھا۔

میری آنکھوں کے سامنے تاریکی کے گنجان دائرے رقص کرنے لگے۔ صورت حال کے اس ناقابل یقین موڑ پر مجھے اپنا ذہن ماؤف ہوا محسوس ہو رہا تھا۔ اپنے جس ازلی حریف اور دشمن کو میں اپنی دانست میں مردہ تصور کر رہا تھا وہ میرے محسن کے روپ میں سامنے آ کر ایک بار پھر مجھے زیر کر چکا تھا اور اس بار اس سے گلوخلاصی محال نظر آ رہی تھی۔

ڈی ڈی مجھ سے کہاں روپوش تھا؟ اسے کیسے علم ہوا کہ میں ایکسائز والوں کی حوالات میں قید تھا؟ وہ عینک والا افسر کون تھا؟ جسے میں سینڈو کا بھیجا ہوا اپنا ہمدرد تصور کر رہا تھا لیکن وہ ڈی ڈی کا غلام ثابت ہو رہا تھا؟ یہ سب سوالات ایسے تھے جن کا میرے پاس کوئی جواب نہیں تھا اور جو شخص عقل کو ماؤف کر دینے والے ان سوالوں کے جوابات دے سکتا تھا وہ ہر قسم آزاد تھے۔ پچھلی سیٹ پر میری گھات لگائے بیٹھا تھا۔

آنے والے لمحات میرے لیے یقیناً بھیانک اور خطرناک ثابت ہونے والے تھے۔

اس دلچسپ ترین داستان کے بقیہ واقعات ساتویں حصے میں ملاحظہ فرمائیں جو کہ جولائی 2002 کو شائع ہو گا۔

ایک نوجوان کی خود نوشت جوانیوں کے ہاتھوں برباد ہو کر منزل کا نشان کھو بیٹھا تھا۔ ان نوجوانوں کی داستان عبرت جن کی پرورش رشوت کے مال سے ہوئی تھی۔ زر پرستوں کا احوال جنہیں سونے چاندی کی جھنکار کی چمک نے بینائی سے محروم کر دیا تھا۔

کار کا سفر تیزی کے ساتھ جاری تھا اور وہ شہید ملت روڈ عبور کر کے شاہراہ فیصل پر آ گئی تھی۔ ڈی ڈی کی آواز سننے کے بعد سے میرے ذہن میں آندھیاں سی چل رہی تھیں۔ لیاقت آباد میں ہجوم کے ہاتھوں بری طرح پٹنے اور زخمی ہونے کے محض چند گھنٹوں بعد ایک ایکسائز افسر کی کار میں یوں محو سفر دیکھ کر میں دل ہی دل میں یہ اعتراف کرنے پر مجبور ہو گیا تھا کہ ڈی ڈی شیطانی قوت ارادی کا مالک تھا۔ اس کی جگہ کوئی اور ہوتا تو مشتعل ہجوم میں پس کر ختم ہو گیا ہوتا لیکن اس سے زیادہ عجیب اس کا وہ ہمدرد تھا جو بظاہر میرا ہم نوا بن کر ایکسائز آفس میں آیا تھا۔

وہ دونوں سوچ سمجھ کر ایک مشن پر آئے تھے اس لیے ان کا ہر اعتبار سے مسلح ہونا یقینی تھا جب کہ میں بدقسمتی سے بالکل نہتا تھا۔ ان حالات میں مجھے کوئی معجزہ ہی ان دونوں کے تشدد سے محفوظ رکھ سکتا تھا کیونکہ جس قدر میں ڈی ڈی کے لہو کا پیاسا تھا اس سے کہیں زیادہ وہ میری جان کا دشمن تھا۔

سا میرے ذہن میں آیا کہ وہ لوگ مجھے کسی ویرانے میں لے جا رہے ہیں۔ اصولاً تو ڈی ڈی کو پہلا موقع ملتے ہی مجھے موت کے گھاٹ اتار دینا چاہیے تھا لیکن اس نے مجھے زندہ رکھا ہوا تھا جس کا مطلب تھا کہ وہ مجھے ہلاک کرنے سے پہلے میری زبان سے ایسی کوئی بات اگلوانا چاہتا تھا جو اس کے لیے بہت زیادہ اہمیت رکھتی تھی۔

"میں ابھی تک کچھ نہیں سمجھ سکا کہ یہ کیا ہو رہا ہے اور تم کون ہو؟" طویل توقف کے بعد آخر کار میں نے کار ڈرائیو کرنے والے کو مخاطب کر ہی لیا۔ وہ ڈی ڈی کا دوست تھا اس لیے میرا دوست ہرگز نہیں ہو سکتا تھا۔ اس لیے اس کے ساتھ ادب یا احترام سے پیش آنے کی کوئی ضرورت باقی نہیں رہ گئی تھی۔

"میرے بارے میں تمہارا اندازہ کیا ہے؟" ڈرائیونگ والے نے زہریلی ہنسی کے ساتھ سوال کیا۔

"میں تمہیں اسرار رضوی سمجھ رہا تھا۔" میں نے اس اعتراف میں کوئی برائی نہیں سمجھی۔

"بہتر ہوگا کہ یہی سمجھتے رہو۔" وہ کاٹ دار لہجے میں بولا۔ "کیونکہ میں اسرار ہی ہوں۔"

"لیکن تمہیں تو رشیا یا سینڈو نے میری مدد کے لیے بھیجا ہوگا؟" اس کے جواب سے میری حیرت بڑھ گئی تھی۔

"وہ دونوں تم کو سنٹرل ایکسائز اینڈ لینڈ کسٹمز کی حراست سے آزاد کرانا چاہتے تھے اور تم نے دیکھا کہ میں کتنی آسانی کے ساتھ تمہیں وہاں سے نکال لایا۔"

"لیکن اب کہاں جا رہے ہو اور یہ ڈی ڈی تمہاری کار میں کہاں سے آگیا؟"

"دلدار میرا جگری دوست اور شہر کا نمبر ہے۔ یہ آج ایک مشتعل ہجوم میں گھر گیا تھا۔ اس کی ایک کلائی، بازو اور پنڈلی کی ہڈیاں ٹوٹ چکی ہیں۔ بدن بھی جگہ جگہ سے لہولہان ہے لیکن اتنی ابتر حالت ہونے کے باوجود یہ عظیم انسان محض اپنی قوت ارادی کے سہارے چل کر لیاقت آباد سے باتھ آئی لینڈ میں میرے گھر پہنچا تھا اور ڈریسنگ کے بعد وہیں آرام کر رہا تھا۔ ابھی تمہارا نام سنا تو اس نے بھی بستر چھوڑ دیا۔ مزے کی بات یہ ہے کہ اس بار تم نے اپنی موت کو خود ہی للکارا ہے۔ آخر تم ریٹا کے ذریعے مجھ سے ملنے پر کیوں مُصر تھے؟ شاید تمہیں اندازہ نہ ہو کہ اس طرح تم نے لپٹ نابوت میں پہلی کیل خود ٹھونک لی تھی اور آخری کیل دلدار آغا لگانے گا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ پی کلب کی ریسپشنسٹ اور ریٹا کی دوستی کے ساتھ ہی تمہاری دلدار آغا سے بھی دوستی ہے؟"

"صرف دوستی نہیں احمق آدمی! جاز فارماسیوٹیکل میں ہم دونوں پارٹنر ہیں۔ اس سے حاصل ہونے والے خطیر منافع میں ہم برابر کا حصے دار ہوں۔ جس طرح جہانگیر تمہارا دوست ہے اسی طرح میں دلدار آغا کا دوست ہوں۔ ہم دونوں کا اسکول اور کالج کے زمانے سے پرانا ساتھ ہے اور ہم دونوں ہی اپنے اپنے شعبوں میں کامیاب ہیں۔ میں خمریش پی کلب کے بارے میں اپنی انڈل جبرک سنتا۔ پھر جب دلدار کو معلوم ہوا کہ وہ مافیا والوں کا اڈا ہے تو میں نے کسی نہ کسی طرح وہاں رسائی حاصل کر لی۔ پچھلی رات تم نے دلدار کے گھر میں تباہی پھیلائی تو یہ جنون کے عالم میں بچتے بچاتے میرے ہی پاس آیا تھا۔ اسے شبہ تھا کہ ڈی ڈی شہر میں آگیا ہے۔ غصے سے اس کا ذہنی توازن بگڑا ہوا تھا اور یہ پورے شہر کو آگ اور خون میں نہلانے پر تُلا ہوا تھا۔ یہ میرے روکنے کے باوجود نہیں رُکا اور میں اپنے دل سے بوجھ اتارنے کے لیے صبح ہی وقت گزاری کے بہانے پی کلب چلا گیا اور ریٹا کو وہاں بلا لیا۔ وہ بہت دلکش عورت ہے۔ شاید میں شام تک اسی کے ساتھ رہتا مگر دوپہر کو شہر میں ہونے والے فسادات کی خبر ملی پھر میری بیوی کا فون آیا کہ دلدار زخموں سے چور حالت میں میرے گھر پہنچا ہے۔ میں کسی کو کچھ بھی بتائے بغیر اسی وقت گھر کے لیے روانہ ہو گیا۔ جہانگیر پر تشدد کے بارے میں دلدار مجھے بتا چکا تھا پھر آج صبح کی ملاقات میں ریٹا نے اپنی پڑوسن سلمیٰ کے شوہر جہانگیر پر تشدد اور اپنی رات خراب ہونے کی کہانی سنائی تو مجھے دنیا کے مختصر ہونے کا پورا یقین آگیا۔ میرے لیے یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ ریٹا ڈی ڈی کے دوست جہانگیر کی بیوی کی سہیلی ہے پھر جب اس نے رات کرو بدرہ مجھے کسی سے ملنے کے لیے بلایا تو میرا ماتھا ٹھنکا۔

میں مقررہ وقت پر وہاں پہنچا تو اس نے مجھے بتایا کہ جہانگیر کے ایک عزیز دوست کو مجھ سے ملوانا چاہتی تھی جو تھوڑی دیر قبل ارنڈ کالونی کے علاقے میں سینٹرل ایکسائز والوں کے ہاتھوں پکڑا گیا ہے۔ تمہارا گرد حالات کا مضبوط جال بن رہا تھا۔ ریٹا نے مجھ سے فرمائش کی کہ میں ہر قیمت پر تمہیں لپٹ کے کی قید سے نجات دلاؤں۔ میں نے دلدار کو اپنے شبہات سے آگاہ کیا تو وہ اپنی ابتر حالت کے باوجود میرے ساتھ آنے پر اڑ گیا اور میں کلب سے واپس پر اسے ساتھ لیتا ہوا اپنے دفتر پہنچ گیا۔ اب تم کسی بھی طرح ڈی ڈی ہونے سے انکار نہیں کر سکتے لیکن تمہارا اور دلدار کا حساب کتاب شروع ہونے سے پہلے میں یہ ضرور جاننا چاہوں گا کہ ریٹا کی معرفت تم مجھ سے کیوں ملنا چاہ رہے تھے؟"

"شامت اور حماقت کہہ لو۔" میں نے اپنی پے در پے غلطیوں پر ندامت محسوس کرتے ہوئے کہا۔ "مجھے کیا پتا تھا کہ تم خود جاز فارماسیوٹیکل کے برابر کے حصے دار ہو۔ تم ریٹا کے استاد کے ایک اہم سرکاری افسر تھے اس لیے تمہارے ذریعے جاز کا ایک پروڈکٹ کرانے کا ارادہ تھا تاکہ ان نیم کیپسولز میں ہیروئن کی اسمگلنگ کا راز فاش کیا جا سکے لیکن وہ میری خام خیالی تھی۔"

"یہ پاکستان ہے مسٹر ڈی ڈی!" وہ طنزیہ لہجے میں بولا۔ "میں کئی برس کی نوکری کے بعد ریٹائر ہوں گا تو مجھے اتنے پیسے بھی نہیں ملیں گے کہ پرچون کی بڑی دوکان کھول کر اپنے گھر کا خرچ چلا سکوں اس لیے ہر ایک آگے کی فکر رکھتا ہے۔ جہاں پھیلے کے تیس تیس کام میں رخنہ اندازی سے پہلے تمہیں دس بار سوچنا ہوگا۔ کم و بیش ہر غلط کام کے تحفظ کے لیے اس صنعت یا تجارت سے ایسے بااختیار لوگوں کے باقاعدہ مفادات وابستہ کر دیے جاتے ہیں کہ ان کے خلاف کوئی مہم کامیاب نہیں ہو سکتی۔"

"یہ اپنے دور کا بہت موذی شخص ہے۔" پچھلی سیٹ سے ڈی ڈی کی بھرائی ہوئی اور درد آلود آواز ابھری۔ "اس نے مجھے بہت پریشان کیا ہے۔ اس سے زیادہ فضول گفتگو مت کرو ورنہ یہ تمہاری گفتگو سے اپنے لیے کوئی نہ کوئی راہ نکال لے گا۔ آج یہ بڑی مدت کے بعد بڑی آسانی سے میرے ہاتھ آیا ہے۔"

"مجھے تمہاری سخت جانی پر حیرت ہے دلدار آغا!" میں نے پیچھے گھوم کر کہا لیکن وہ سخت لہجے میں غرانے لگا۔

"سیدھے بیٹھو۔ میں غیر مسلح نہیں ہوں۔ کوئی بھی غلط حرکت کرنے کی کوشش کی تو گاڑی خراب ہونے کی پروا کیے بغیر تم پر فائر کر دوں گا۔"

"کوئی بن مانگی نعمت ہوں تو مجھے لاؤ کر چوکنڈی کے کھنڈرات میں لے جانے کی بجائے تم نے اسرار رضوی کے ذریعے مجھے ایکسائز والوں

کی حوالات میں ہی مروا دیا ہوتا۔" میں نے بے خوفی کے ساتھ کہا۔ سیدھا ہونے سے پہلے روشنیوں کے انعکاس میں، میں یہ دیکھ چکا تھا کہ وہ پچھلی نشست پر واقعی سیاہ برقع اوڑھے اور نقاب گرائے بیٹھا ہوا تھا۔

"تم مجھے زخمی ضرور کر سکتے ہو لیکن مجھے پورا یقین ہے کہ اپنا مقصد حاصل کیے بغیر تم مجھے ہلاک نہیں کرو گے۔" میں نے سیدھا ہوتے ہوئے اپنی بات مکمل کی تھی۔

"تم میرے لیے مچھر سے زیادہ بے وقعت اور چیونٹی سے زیادہ حقیر ہو۔ میں جب چاہوں تمہیں اپنی ایڑیوں میں مسل سکتا ہوں۔" وہ تلخ لہجے میں بولا۔

"ریٹا سے تمہارے کیسے مراسم ہیں؟ وہ تمہیں کلب میں کس طرح بلا سکتی تھی؟ وہ تو مافیا والوں کا اڈا ہے وہاں صرف ممبروں کو ہی داخلے کی اجازت ملتی ہے۔" قدرے توقف کے بعد اسرار نے سوال کیا۔

ریٹا کو میں نے خود ہی ہدایت کی تھی کہ وہ اسرار سے یہ ذکر نہ کرے کہ میرا کلب سے بھی کوئی تعلق ہے۔ اس لیے وہ [illegible] سے وہ اہم سوال دریافت کرنا چاہ رہا تھا جس کے جواب پر اس کے آئندہ رویے کا انحصار ہو سکتا تھا۔ وہ دونوں اندازہ لگانا چاہ رہے تھے کہ اس وقت شہر میں میرا کوئی حمایتی تو نہیں ہے۔

"مافیا والوں کے کلب میں شی کے ایک نمک خوار کا کیا کام تھا؟" میں نے الٹا اسی سے سوال کر ڈالا۔ "یا تم بیک وقت شی اور مافیا والوں کو ڈبل کراس کر رہے ہو؟"

"اہم اور با اختیار افسروں کی خوشنودی کی ہر ایک کو ضرورت ہوتی ہے۔" اس کے لہجے میں ہلکا سا تغیر پیدا ہو گیا تھا۔ "انہوں نے مجھے بھی نہیں بتایا کہ وہ کلب مافیا والوں کی ملکیت ہے۔ جو اب میں نے اپنے ذریعے سے دریافت کیا ہے۔ اسی طرح میرا شی سے بھی کوئی تعلق نہیں ہے۔ صرف ولدار سے دوستی ہے اور میں اسی ناتے سے کلب کی خبریں اسے پہنچاتا رہتا ہوں۔ جاذ فارما سیوٹیکل سے میرا کوئی مفاد نہیں ہے۔"

"شی کا اصل مفاد یہی ہے۔ وہیں سے بارودیم کیپسولز کی شکل میں ولدار مورفز کی دوا کے بجائے ہیروئن باہر کے ملکوں کو اسمگل کیا جاتا ہے۔" میں نے کہا۔

"شی کا صرف اتنا تعلق ہے کہ وہ میری فیکٹری کو بہترین قسم کی ہیروئن قیمت لے کر فراہم کرتا ہے۔ اس سے آگے سارا بزنس ہماری اپنی صوابدید کے مطابق چلتا ہے...."

وہ استہزائیہ انداز میں ہنس پڑا۔ "تم ایک معروف افسر ہو۔ [illegible] وقت ملتا ہے تو ریٹا کی زلفوں کا سایہ تمہیں کلب لے جاتا ہے۔ فیکٹری کے سیاہ سفید کا مالک ولدار آغا ہے۔ تم کیا جانو کہ وہ باہر کی کھلی منڈی سے صحیح دام لینے کے بجائے اپنے غیر ملکی آقاؤں کو عالمی نرخ پر ہیروئن سپلائی کرتا ہو۔"

"بند کرو یہ بکواس۔" پیچھے سے ولدار آغا غرایا۔ "تم اپنی کمینہ پن سے باز نہ آئے تو میں تمہارا سر توڑ دوں گا۔"

"ٹھہرو ولدار۔" اسرار شوی نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "میں بچہ نہیں ہوں جو اس کی باتوں سے بہک جاؤں گا۔ سننے تو دو کہ یہ کہنا کیا ہے۔" اس کے لہجے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ میری کوئی بات اس کے دل کو لگ گئی تھی۔

"غیر ملکیوں کے بارے میں کیا کہہ رہے تھے تم؟" مجھے خاموش پا کر اسرار نے ٹوکا۔

"جاذ فارما سیوٹیکل ہو یا شی کے معاملات۔" میں نے کہنا شروع کیا۔ "پاکستان میں ولدار آغا خود مختار ہے لیکن اپنی کارکردگی کے لیے یہاں کے گاڈ فادر کو جواب دہ ہے اور وہی اس کی خود مختاری کی حدود کا تعین کرتا ہے۔ وہ ایک عالمی ریکٹ ہے جس میں ولدار آغا کی حیثیت شاید شکنجے میں ایک قطرے سے زیادہ نہیں..."

"یہ ملعون جھوٹا ہے اسرار۔" ڈی ڈی کی آواز میں عجب اضطراب تھا کہ میں نے اس کی کسی دکھتی رگ پر صحیح ہاتھ ڈالا تھا۔ "میں جو کچھ کرتا ہوں اپنی مرضی سے کرتا ہوں اور اس کے لیے کسی کو جواب دہ نہیں ہوں۔ یہ ہم دونوں کے درمیان تفرقہ ڈالنا چاہتا ہے۔"

"مجھے تم دونوں کے باہمی معاملات کا علم نہیں اس لیے میں تمہارے تعلقات خراب کرنے کی کوئی سازش تیار نہیں کر سکتا۔ میں جو کچھ کہہ رہا ہوں اس کی تصدیق ریٹا کے ذریعے سے کی جا سکتی ہے۔" میں نے اندھیرے میں تیر چلایا۔

"وہ آگئی یہاں؟" ڈی ڈی نے بے ساختہ سوال کیا۔

"جب تم خود مختار ہو تو وہ کون ہے تمہاری؟" میں نے پیچھے مڑے بغیر کہا۔ "میں یہ بتا دوں کہ اب شی تمہارے تعاقب میں ہے اور مافیا میری پشت پناہ ہے۔ تم لوگ مجھے اٹھا لے آئے ہو لیکن مافیا والے اسرار کی زندگی عذاب بنا دیں گے۔ وہ اپنے دشمنوں کو قبر سے نکال کر بھی سزا دینے کے عادی ہیں۔"

"تم... نمک حرام۔" ڈی ڈی غرایا اور حلق پر زور دینے سے اس پر کھانسی کا شدید دورہ پڑ گیا۔

"اپنے ٹوٹے ہوئے ہاتھ پیروں اور ٹوٹی پھوٹی ہڈیوں کے ساتھ تم زیادہ دن تک مافیا کا مقابلہ نہیں کر سکو گے۔" میں نے موقع پاتے ہی دل سلگانے والا جملہ لگا دیا کیونکہ میں ان دونوں کے درمیان کسی نہ کسی قسم کی بد اعتمادی کی بو محسوس کر چکا تھا جو میرے لیے سود مند ثابت ہو سکتی تھی۔

"تم نے صرف شی سے غداری ہی نہیں کی ہے بلکہ تم ہمارے دشمنوں سے جا ملے ہو۔" کہانی کا دور ختم ہونے پر ڈی ڈی نے اپنا ادھورا فقرہ پورا کیا۔ دریا کا موضوع شاید اس نے دانستہ بدل دیا تھا۔

"اس لیے کہ تم میرے لہو کے پیاسے ہو اور تمہارے دشمن میرے محافظ بنے ہوئے ہیں۔ تم نے مجھے ذرا بھی نقصان پہنچایا تو کان کھول کر سن لو کہ اگلی صبح کا سورج طلوع ہونے سے پہلے تمہارے بدن کی رگ رگ اور ہڈیاں بھی چورا چورا کر دی جائیں گی اور تم پیدا ہونے کے قابل بھی نہیں رہو گے۔"

"غزالہ کہاں ہے؟" آخر اس نے سرد لہجے میں سوال کیا۔ اسرار خاموش ہو چکا تھا۔

میں بہت دیر سے اس سوال کی توقع کر رہا تھا اس لیے میرے پاس جواب تیار تھا۔ "وہ جہاں گئی ہے تمہاری دسترس سے دور اور بہت محفوظ ہے۔ اس نے خود کو بیوہ سمجھ کر عدت بھی گزارنی شروع کر دی ہے۔ اگر تم زندہ رہ گئے تو وہ تم پر تنسیخ نکاح کا دعویٰ دائر کرے گی۔ اب تم اسے بھول جاؤ۔"

"میں تمہیں جہنم واصل کر دوں گا۔" وہ بھیانک لہجے میں غرایا۔

"وہ میری ملکیت ہے۔"

"ساری خرابی یہی ہے کہ وہ کسی کی ملکیت نہیں تھی بلکہ بیوی بن کر رہنا چاہتی تھی اور تم نے اسے اپنی جاگیر سمجھ لیا تھا۔" اس لمحے مجھے ایک اور اہم پوائنٹ سوجھ گیا اور میں نے پینترا بدلتے ہوئے تلخ لہجے میں کہا۔ "تم نے غزالہ کو بتایا تھا کہ تم اپنے کسی دوست کی بیوی پر فریفتہ ہو رہے ہو جو بے چاری پندرہ برس سے اولاد کی آرزو میں تڑپ رہی ہے۔ وہ کبھی نہ کبھی تمہارے بچے کی ماں بن ہی جائے گی۔ غزالہ کے فراق میں تمہاری راتیں تنہا تو نہیں گزریں گی۔ اس بے اولاد کو تم نے کس طرح اپنے چنگل میں جکڑا ہوا ہے۔"

شاہراہ فیصل پر کار کی رفتار یک بیک بہت تیز ہو گئی مگر اسرار نے زبان نہیں کھولی۔ اس کے بارے میں ریشماں نے جو کچھ بتایا تھا میں نے وہی سب غزالہ کے حوالے سے دہرا کر ان دونوں کے درمیان بدگمانیوں کا سب سے عمدہ بیج بو دیا تھا کیونکہ اسرار واقعی پندرہ برس سے لاولد تھا۔

"ڈی! زبان کو لگام دو ابھی!" اس کی آواز غم و غضب سے کانپ رہی تھی۔ "میں نے کبھی غزالہ سے یہ سب نہیں کہا تھا۔ یہ سب تمہارا اپنا اختراع کیا ہے..."

"اگر یہ جھوٹ ہے تو تم اس پر اتنے کیوں بھڑک رہے ہو؟" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔ "مجھے کیا معلوم کہ تم کس سے ملتے ہو؟ کون بال بچے والی ہے اور کون بے چاری پندرہ برس سے اولاد کی نعمت سے محروم ہے۔ میں نے تو جو سنا تھا وہ بتا دیا۔ تم کہتے ہو تو یہ جھوٹ بھی ہو گا۔ میری خطا معاف کرو اور اس موضوع کو یہیں ختم کر دو۔"

سڑک کے روشن اور تاریک حصوں کی گھٹتی بڑھتی روشنی میں میں دزدیدہ نظروں سے اسرار کے چہرے کا جائزہ لے رہا تھا۔ اس نے اپنے چہرے کو آہنی نقاب سے ڈھانپے ہوئے تھے کہ جلد پر دوڑتی ابھرتی شکنیں نمایاں سڑک پر مرکوز تھیں۔ ہاتھ بہت سختی سے اسٹیئرنگ پر جمے ہوئے تھے اور کان یقیناً ہماری گفتگو پر تھے۔

"میں پھر پوچھتا ہوں کہ غزالہ کہاں ہے؟" قدرے سکوت کے بعد ڈی ڈی نے پھر سوال کیا۔ "تم نے اس کا پتا نہیں بتایا تو چوکنڈی کے آسیبی ویرانے میں تمہارے بدن سے ایک ایک ریشہ الگ کر دیا جائے گا۔ اس خیال میں نہ رہنا کہ اپنا بھائی ہونے کی وجہ سے میں کچھ نہیں کر سکوں گا۔ اسرار تمہارے ہاتھ پیر توڑ کر رکھ دے گا۔"

"نہیں دلدار!" اسرار کی سرد سخت اور جذبات سے عاری آواز نے مجھے چونکا دیا۔ "میرا خیال ہے کہ اس کام پر میرے ساتھ اگر تم نے سنگین غلطی کی ہے۔ میں تمہارا ساتھ نہیں دوں گا۔ اس سے اپنا معاملہ تمہیں خود ہی طے کرنا ہو گا۔ چوکنڈی کیا تمہیں صرف آدھا گھنٹہ دے سکوں گا۔ اس کے بعد مجھے واپس لوٹنا ہو گا۔"

"تم اس کی باتوں میں آ گئے۔" دلدار آغا کی کھوکھلی بولی خوشامدانہ آواز اس وقت میں نے پہلی بار سنی تھی۔ "میں خدا ایک کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ میں نے غزالہ سے کچھ بھی نہیں کہا تھا۔ یہ حرام کا لقمہ جھوٹ بول رہا ہے اور ہم دونوں کو ایک دوسرے سے لڑوانا چاہتا ہے۔ اس نے تمہارے بارے میں کہیں سے معلومات حاصل کر لی ہوں گی۔"

"میں دودھ پیتا بچہ نہیں ہوں دلدار!" اس کا لہجہ تیز ہو گیا۔ "اگر میرے اور تمہارے مراسم کا شبہ بھی ہوتا تو یہ مجھ سے ملنے کی خواہش کا اظہار نہیں کرتا۔ پھر یہ مجھ سے ملنے سے پہلے پکڑا گیا۔ جب میں اسے ایک سانپ والوں سے چھڑانے پہنچا تو یہ مجھے بیٹا کا بھیجا ہوا اپنا ہمدرد سمجھ رہا تھا۔ اسے تو کسی تحقیق یا سازش کا موقع ہی نہ ملا۔ اسے تو شاید یہ بھی پتا نہیں ہو گا کہ تم کس کی کوکھ پر طبع آزمائی کر رہے ہو۔" اس کا لہجہ زہریلا ہو گیا۔ "یہ میری بدنصیبی ہے کہ میں مجبور اور معذور ہوں اس لیے میں تمہیں اپنے بچے سے محروم ہوں ورنہ تمہیں اس کام سے دھکیل کر واپس گھر لوٹتا اور اس کوکھ کو خنجر سے ادھیڑ کر خالی کر دیتا جہاں باپ بنانے کی کوششیں کی جا رہی ہیں۔"

دلدار آغا اپنے حلق کی نرخرے کی وجہ سے مجبور تھا ورنہ اس وقت یقیناً مجھ پر ٹوٹ پڑا ہوتا۔ اس پر ایک بار پھر جنون کی کیفیت طاری

ہونے لگی تھی اور وہ مجھے بے تحاشا غلیظ گالیاں دیے جا رہا تھا۔
"اوہ! کیا وہ قصہ تمہاری ہی بیوی کا ہے؟" میں نے سہمے ہوئے انداز میں اسرار سے سوال کیا۔
"ہاں!" وہ اسٹیئرنگ پر گھونسا مار کر پوری قوت سے چیخ پڑا۔ میں اس کی کیفیت کو خوب سمجھ رہا تھا۔ وہ اندر ہی اندر ٹوٹ رہا تھا اور اس کے وجود میں قہر و غضب کا جوالا مکھی انگڑائیاں لے رہا تھا۔ روئے زمین پر محبت کی خاطر جتنے خون ہو چکے تھے اتنے کسی اور واحد سبب سے نہیں ہوئے تھے اور پھر اسرار رضوی ایک مشرقی مرد تھا۔ اس معاملے میں مشرقی مرد تو آناً فاناً تن آور درخت بن جاتے ہیں۔ اسرار کو بس ایک اور ہلکی سی چوٹ کی ضرورت تھی پھر وہ میرے ہاتھوں میں کھلونا بن کر رہ جاتا اور اسی لیے میں نے اسے مخاطب بھی کیا تھا۔
"میں اپنی آستین میں سانپ پال رہا تھا۔ دوست سمجھ کر اسے اپنی موجودگی اور غیر موجودگی میں ہر وقت گھر آنے کی مکمل اجازت دی ہوئی تھی مگر اس نے اسی ہانڈی میں سوراخ کیا جس میں کھا رہا تھا۔ میری بیوی کسی زرخرید کنیز کی طرح ہر وقت اس کے آگے پیچھے رہتی ہے۔ آج میری سمجھ میں آیا کہ وہ دوستانہ خلوص نہیں تھا بلکہ وہ دونوں میری آنکھوں کے سامنے ایک گھناؤنا کھیل کھیل رہے تھے۔ میری بیوی بانجھ ہے، وہ کبھی ماں نہیں بن سکتی۔ اس نے اپنی مذموم عیاشی کے لیے اسے اولاد کا سبز باغ دکھایا ہوگا اور وہ عقل کی اندھی اس کے چکر میں آگئی۔ اب میں ان دونوں سے اپنے اعتماد کے خون کا حساب لوں گا۔ انھوں نے میرا اعتبار لوٹ لیا۔ مجھے میری نظروں میں رسوا کر دیا۔ میں سب کو فنا کر دوں گا۔"
اس نے میرے مشورے سے پہلے ہی سختی سے بریک لگا کر کار روڈ کے کنارے روک دی۔ اس پر غصے کی زیادتی سے تشنج کی ایسی شدید کیفیت طاری ہو گئی تھی کہ اس کے لیے تیز رفتار گاڑی پر قابو پانا کتنا دشوار ہو گیا تھا۔
"مجھے معاف کر دو!" میں نے اسرار سے مخاطب ہو کر سہمی ہوئی دھیمی آواز میں کہا۔ "مجھے افسوس ہے کہ میرے سچ سے تمہاری دل آزاری ہوئی۔ مجھے شبہ بھی ہوتا کہ یہ کہانی تمہاری ذات سے متعلق ہے تو میں ہرگز اپنی زبان نہ کھولتا..."
"بس بس!" اسرار کی جھنجھلائی ہوئی غصیلی آواز ابھری۔ "تم بھی زیادہ بکواس نہ کرو۔ ورنہ دلدار سے پہلے تمہارا ہی قصہ پاک کر دوں گا کیونکہ اب تم میری بے آبروئی کے ایک گواہ بن چکے ہو۔"
"میرے بارے میں اس طرح بات نہ کرو۔" پچھلی نشست سے دلدار آغا کی کربناک ڈوبی ہوئی خوشامدانہ آواز ابھری۔ "میں حلف اٹھانے کے لیے تیار ہوں کہ یہ سراسر جھوٹا ہے۔ یہ بہت

چالاک اور مکار شخص ہے۔ اس نے ریشما سے یا کسی اور ذریعے سے تمہارے بارے میں معلومات حاصل کر لی ہیں اور اب انہی معلومات کے سہارے ہمارے درمیان نفاق پیدا کرنے کی کوشش کر رہا ہے۔ خدا کے لیے جذباتی نہ بنو۔ اس کا کھیل سمجھنے کی کوشش کرو۔ میں نے تمہیں پہلے ہی بتا دیا تھا کہ یہ اپنے دور کا سب سے بڑا مکار شخص ہے..."
"مجھے جلانے کی کوشش نہ کرو دلدار!" اسرار نے تلخ لہجے میں اس کی بات کاٹ دی۔ "اسے ریشما سے معلومات حاصل ہوئی ہوتیں تو یہ اس کے ذریعے مجھ سے ملنے کی کوشش ہرگز نہ کرتا۔ پھر ریشما میرے بارے میں کیا جانتی ہے؟ اس کا سب سے بڑا ثبوت یہ ہے کہ یہ مجھے اپنا ہمدرد سمجھ کر سوالات سے بے چون و چرا میرے ساتھ آگیا ہے۔ میری اور تمہاری دوستی کی بھنک بھی لگ گئی ہوتی تو یہ میرے سامنے سے بھی دور رہنے کی کوشش کرتا۔ جھوٹ بول کر مجھے مشتعل نہ کرو اور اپنے جرم کا اقرار کر لو۔ شاید اسی طرح میرا بڑھتا ہوا غصہ کم ہو جائے۔"
گاڑی دوبارہ حرکت میں آگئی۔
"تمہیں پورا یقین ہے کہ یہ ڈیڈی جو کچھ کہہ رہا ہے وہ سچ ہے؟" چند ثانیوں کے بعد دلدار آغا نے شکست خوردہ لہجے میں آہستگی سے سوال کیا اور میرا دل اچھل کر حلق میں آگیا۔
دلدار آغا کا وہ لہجہ مجھے بہت عجیب اور خوفناک محسوس ہوا تھا۔ وہ ایک پیشہ ور مجرم اور قاتل تھا۔ اس کے لیے اپنا تحفظ ظاہر بات ہے مقدم تھا۔ اپنی جان بچانے کے لیے وہ دنیا کے ہر رشتے کو ٹھکرا سکتا تھا۔ اس وقت میں بالکل غیر مسلح تھا۔ اسرار کے بارے میں کچھ کہنا مشکل تھا۔ یہ امکان تھا کہ شاید اس کے کوٹ کے نیچے بغلی ہولسٹر میں سروس پستول موجود رہا ہو لیکن وہ فوری طور پر اپنے اس ہتھیار سے کام لینے پر قادر نہیں تھا۔ اس کے دونوں ہاتھ مضبوطی کے ساتھ اسٹیئرنگ پر جمے ہوئے تھے اور کسی ہنگامی صورت حال کے لیے گویا وہ بھی غیر مسلح ہی سمجھا جا سکتا تھا جب کہ دلدار آغا ہم دونوں کے عقب میں اندھیرے میں یقیناً کوئی ہتھیار لیے بیٹھا تھا۔ اس کے الفاظ میں مجھے خون کی بو رچی بسی محسوس ہوئی تھی جیسے وہ آخری بار اپنے بارے میں اسرار رضوی کی رائے جاننا چاہتا ہو۔ اسرار رضوی کی زبان سے مخالفانہ الفاظ سنتے ہی دلدار آغا اپنے دفاع کے لیے کوئی بھی بھیانک کارروائی کر سکتا تھا۔ وہ اس وقت ایک ایسا زخمی درندہ بنا ہوا تھا جو اپنی راہ میں آنے والے ہر ذی روح کو چیر پھاڑ کر رکھ دیتا۔
مگر اسرار بھی چالاک شخص تھا۔ غصے کی شدت میں اور جذبات کی رو میں بہہ کر وہ دلدار آغا کے خلاف بہت کچھ کہہ

گیا تھا مگر دلدار آغا کے آخری سوال کے بدلے ہوئے لہجے نے اسے بھی چوکنا کر دیا اور وہ لمحہ بھر کے توقف کے بعد سنبھالا لے کر بولا تھا۔ "دل کہتا ہے کہ ڈیڈی جھوٹ نہیں بول رہا لیکن اس کی باتوں کی صداقت آنے والے وقت سے ہی ثابت ہو سکے گی۔ اس وقت تو میری عقل ماؤف ہو کر رہ گئی ہے۔"

"ایسے جھوٹے الزامات دل و دماغ میں انتقام کی آگ بھڑکا دیتے ہیں۔" دلدار آغا اپنے دوست کے الفاظ سے غضب کھا گیا۔ "وقت گزرنے کے ساتھ تمہیں میری بے گناہی کا یقین آ جائے گا لیکن اب وقت ہم ڈیڈی کو معاف نہیں کریں گے کیونکہ یہ دونوں کا مشترکہ دشمن ہے اور غزالہ بھی اسی کی قید میں ہے۔"

"غزالہ بھی اسی کی قید میں ہے!" اسرار نے پُرخیال لہجے میں دہرایا پھر کار میں سکوت چھا گیا۔

آخر کار رفتار کم کرتے ہوئے اسرار نے بائیں طرف ایک ویرانے میں کار موڑی تو ہیڈ لیمپس کی روشنی میں ناحد نگاہ ریت، ناہموار ٹیلے اور جھاڑیاں پھیلی ہوئی تھیں۔ چند ثانیوں تک کار کی تیز روشنیاں اس سنگلاخ زمین پر ناگنوں کی طرح لہرائیں پھر وہ راستہ نظر آ ہی گیا جو گاڑیوں کی آمد و رفت کی وجہ سے زمین کے سینے پر بن گیا تھا۔ اس راستے پر کچھ دور چلنے کے بعد اسرار نے کیبن لائٹ آن کر دی۔ شاید وہ عقب نما آئینے میں دلدار آغا کا جائزہ لینا چاہ رہا تھا۔ میں بھی آہستگی سے مڑا اور دلدار آغا کی خون آلود اور سوجی ہوئی آنکھوں کو دیکھتے ہی لرز کر رہ گیا۔ سیاہ برقع اس وقت بھی اس کے سر پر بندھا ہوا تھا لیکن اس نے نقاب الٹ دی تھی۔ اس کا چہرہ زخموں سے مسخ ہو رہا تھا۔ کئی جگہ جما ہوا سیاہی مائل خون تک صاف نہیں کیا گیا تھا۔ بظاہر یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے دلدار آغا نے اپنے زخموں کی دیکھ بھال اور ڈریسنگ کے بجائے ان پر ٹنکچر وغیرہ لگا کر کھلا چھوڑ دینا ہی بہتر سمجھا تھا کہ زخم قدرتی طور پر تیزی کے ساتھ بھر سکیں۔

پیشانی سے گردن تک اس کے بدن کا کھلا ہوا ہر حصہ اس کے خون میں لتھڑا ہوا تھا جس سے پتا چل رہا تھا کہ وہ یافت آباد کے مشتعل باشندوں کے ہاتھوں بُری طرح لہولہان ہوا تھا۔ اس کی آنکھوں میں موت کا سرد اور بے جان تاثر چھایا ہوا تھا۔ میں یہ سوچ کر پھر سے لرز کر رہ گیا کہ وہ سخت جان درندہ تھا جو ایک پنڈلی کی ہڈی ٹوٹنے کے باوجود یافت آباد سے فرار ہو کر یاقوت لینڈ میں اسرار کے مکان تک پہنچنے میں کامیاب ہو گیا تھا۔

اس کا چلنا یا دوڑنا میرے لیے ناقابلِ فہم تھا۔ پھر ایک سواری مل جانے کے بعد اس کی منزل آسان ہو گئی ہو گی کیونکہ شہر میں تو ان میں سے کوئی بھی زخمی با آسانی ٹیکسی ڈرائیور یا کسی اور کی ہمدردیاں حاصل کر سکتا تھا لیکن ایک پنڈلی کی ٹوٹی ہوئی ہڈی کے ساتھ مشتعل ہجوم سے نکل کر محفوظ علاقے تک کسی سواری تک پہنچنا دلدار آغا ہی کے بس کی بات تھی ورنہ کسی عام آدمی سے ایسی وحشیانہ ہمت کی توقع نہیں کی جا سکتی تھی۔

میں نے ایک بار عقب سے اس کی بس ایک جھلک دیکھی تھی اور اندازہ لگا لیا تھا کہ وہ گورے رنگ کا آدمی تھا لیکن اس وقت تو وہ نیلا اودا ہو رہا تھا۔ ورم کی وجہ سے خدوخال تک بدل کر بھیانک ہو گئے تھے اسی طرح وہ اس وقت بھی بے نقاب ہونے کے باوجود اپنی اصل شکل و صورت مجھ سے چھپائے رکھنے میں کامیاب رہا تھا۔

اس کے سوجے ہوئے ہونٹوں نے قدرے پھیل کر بھیانک تر صورت اختیار کی تو میں نے اندازہ لگایا کہ اس نے مسکرانے کی کوشش کی تھی پھر اس کے دہانے سے بھرائی ہوئی سرد آواز برآمد ہوئی۔ "تم نے بہت دن گزار لیے آج تمہاری زندگی کی آخری رات ہے۔ مجھے اپنی زندگی کی ایک بہت بڑی پریشانی سے ہمیشہ کے لیے نجات مل جائے گی۔"

اس کا بایاں ہاتھ پلاسٹر میں چھپا ہوا تھا اور دائیں ہاتھ میں پستول موجود تھا جسے وہ کسی بھی لمحے استعمال کرنے کے لیے تیار تھا۔

اسرار نے قدیم قبرستان کے کھنڈرات سے قدرے دور گاڑی روک دی اور فوراً ہی انجن بند کر کے نیچے اتر گیا۔ "اب تم دونوں بھی نیچے آ جاؤ۔" باہر پھیلے ہوئے اندھیرے میں اس کی تحکمانہ آواز گونجی تھی۔

"اسے لا کر میری طرف لے آؤ! میرا اپنے قدموں پر کھڑا ہونا اب ناممکن ہے۔" دلدار آغا بولا۔

"اوہ! تو پھر پستول مجھے دے دو۔" اسرار کا مطالبہ سن کر میرا دل یکبارگی تیزی سے دھڑک اٹھا۔ اس کی آواز میں عجیب سا ٹھہراؤ اور تجسس تھا۔ "اندھیرے میں موقع پا کر کسی طرف بھاگ نکلا تو اسے تلاش کرنا مشکل ہو جائے گا۔" اس نے اپنی بات پوری کرتے ہوئے کہا تھا۔

میں نے نیچے اترتے ہوئے اندر کی روشنی میں دیکھا کہ دلدار آغا متردد تھا لیکن اسرار نے ہاتھ بڑھا کر اس سے پستول لے لیا اور اسی کے ساتھ ہی فضا میں دلدار آغا کی ایک کربناک چیخ گونج اٹھی کیونکہ اسرار نے ایک ہاتھ سے پستول لیتے ہی دوسرے ہاتھ سے دلدار آغا کے نچلے برقع کا گریبان پکڑ کر اسے باہر گھسیٹ لیا تھا۔

بالکل وہی ہوا تھا جس کا مجھے پہلے سے اندازہ تھا۔ اسرار نے اپنے بدترین عزائم کو مصلحت کی آڑ میں چھپایا ہوا تھا۔ اس رات اس

بھڑک اٹھا تھا اس نئی صورتحال میں میرے سامنے دو راستے تھے اول یہ کہ باہمی آویزش سے فائدہ اٹھا کر تاریکی میں تیزی سے کسی طرف بھاگ نکلتا یا پھر اس معرکے میں کسی ایک فریق کا ہمنوا بن کر اسے انجام تک پہنچاتا۔ ان تیزی سے بدلنے والے حالات کے تحت میرا ذہن [illegible]

میرے لیے اس وقت اسرار کا ساتھ دینا ہی زیادہ مناسب تھا۔ میں سوچ ہی رہا تھا کہ دلدار آغا کی کراہوں کے درمیان میں اسرار کی تیز آواز گونجی۔ "خبردار جو تم نے بھاگنے کی کوشش کی۔ اب ادھر آؤ اور دلدار کو سنبھالو۔ میں ہیڈ لیمپس کی روشنی میں یہ دلچسپ مقابلہ دیکھوں گا..."

"نن... نہیں! تم یہ نہیں کر سکتے!" دلدار آغا کی بلبلاتی ہوئی آواز ابھری۔ "میں تمہارا دوست ہوں۔ تم اس حالت میں مجھے میرے جانی دشمن کے رحم و کرم پر نہیں چھوڑ سکتے۔"

"کوئی بات انوکھی نہیں ہوئی۔" اسرار کی آواز زہریلی ہو گئی۔ "جو کچھ تم نے کیا وہ میرے وہم و گمان میں نہیں تھا اس لیے میں بھی وہی کر رہا ہوں جس کا تمہیں سان و گمان نہیں تھا۔"

"میں نے کچھ نہیں کیا... میں قرآن اور رسول کی قسمیں کھاتا ہوں کہ ڈیپی جھوٹا ہے... یہ..." اس کا ادھورا فقرہ ایک لرزہ خیز چیخ میں ڈھل گیا۔ شاید اسرار نے اسے ٹھوکر رسید کر دی تھی۔

"ناپاک زبان پر یہ مقدس نام اچھے نہیں لگتے۔" اس کی پھنکار جیسی آواز سنائی دی تھی۔ "ڈیپی کی کہانی کے علاوہ بھی تم نے ایک سنگین جرم کیا ہے۔ میں نے تم سے پہلے ہی کہا تھا کہ میں ایک اعلیٰ سرکاری افسر ہوں اور عزت کے ساتھ اس نوکری سے ریٹائر ہونا چاہتا ہوں اس لیے غیر ملکیوں کے تابع کسی فرد یا گروہ سے سمجھوتا نہیں کر سکتا۔ بین الاقوامی مجرم منشیات جیسے ناپاک دھندے سے اپنے دریوزہ گروں (?) کی گردنیں کٹوا دیتے ہیں۔ تم نے اقرار کیا تھا کہ تم آزاد اور خود مختار ہو لیکن ڈیپی الائیڈ کے نام سے تمہاری روح فنا ہوتی ہے۔ تمہارا [illegible] سہی لیکن آخر کار تم ایک غیر ملکی ریکٹ کے آلہ کار نکلے ہو۔ تم نے میری نوکری اور ساکھ سے کھیلنے کی کوشش کی تھی۔ میری نگاہوں میں تمہارا یہ جرم ناقابل معافی ہے۔ تم دونوں سنتے ہو اس لیے یہ مقابلہ دلچسپ ہے کہ میں جانتا ہوں کہ ہار تمہاری ہی ہوگی۔ تم نے میرے اعتماد کو مجروح کیا اور اس نے تمہارے اعتماد کو دھوکا دے کر تمہیں [illegible] کے لیے کر رکھا ہے۔ اس سے پہلے جو [illegible] تمہارے مقابل آئے چالاک شخص کو تمہاری [illegible] ہے۔ بے جوڑ مقابلہ دیکھ سکوں اسی کی طرف جائے گا اور شاید یہی احساس میرا اور تمہارا حساب برابر کر سکے گا۔"

اس وقت تک میں لاک پر بیٹھے ہوئے دلدار آغا کے قریب پہنچ گیا تھا اس لیے اسرار جلدی سے اپنی گاڑی کی ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھ گیا۔ انجن اسٹارٹ کر کے اس نے کار تیزی سے اس پوزیشن تک گھمائی کہ ہم دونوں اس کے ہیڈ لیمپس کی روشنی میں آ گئے۔

اسرار کے جھٹکے سے دلدار آغا کے بچے کھچے بٹن ٹوٹ گئے تھے۔ اس کی بائیں پنڈلی پر پلاسٹر چڑھا ہوا تھا اور پاجامے کا وہ پائنچا اوپر تک ادھڑا ہوا تھا۔ وہ اپنے قدموں پر چلنے کے قابل نہیں تھا اس لیے ہیڈ لیمپس کی روشنی میں ہمارے بیچ لکیریں سی کھنچ گئی تھیں۔

"کمینے! میں نے کہا تھا جو تیری کھوپڑی میں گولی اتارنے کا ارادہ ترک کر دیا۔" دلدار آغا میری طرف منہ کر کے نفرت آمیز لہجے میں بولا۔ "کاش میں نے آخری بار تیری رائے پوچھے بغیر اپنے ٹیلے کو گل جاسم بنا دیا ہوتا۔ میں تیری طرف سے دھوکا کھا گیا۔ جو کام میرا دشمن عمر بھر نہ کر سکا وہ تو نے دوست بن کر پل بھر میں کر دکھایا..."

میں نے بغور اس کے زخمی چہرے پر ایک نگاہ ڈالی تھی کہ وہ کسی انداز میں کسی بھیڑیے کی طرح غرایا۔ اس کی آواز میں اس بار درد یا اذیت کا کوئی احساس نہیں تھا۔ اس کے چہرے کے پہلے زخم سے ٹھوکر پڑنے کے باعث خون بہہ نکلا۔ اس نے جھرجھری لے کر میری طرف دیکھا تو اس کے خوفناک بھرے بھرے حلقوں میں سے آنکھیں باہر کو ابلتی ہوئی محسوس ہو رہی تھیں۔ وہ اس وقت شکل سے زیادہ خوفناک لگ رہا تھا۔

پھر اچانک ہی اس نے زمین پر ٹکے ہوئے ہاتھ میں مٹھی بھر مٹی اٹھائی اور میرے چہرے پر پھینک ماری۔ چہرے پر کنکروں کی ضرب زیادہ شدید نہیں تھی لیکن آنکھوں میں پڑنے والی ریت کے باریک ذرات نے مجھے مضطرب کر دیا اور میں بے اختیار اپنی دونوں آنکھیں بند کر لینے پر مجبور ہو گیا۔

میں دونوں ہتھیلیوں سے آنکھیں رگڑ کر صاف کرنے کی کوشش کر ہی رہا تھا کہ اچانک میری دائیں پنڈلی پر ایک مضبوط ہاتھ جم گیا اور میرے کچھ سمجھنے سے قبل ہی میرے قدم اکھڑ گئے۔ میں پشت کے بل زمین پر گرا تھا مگر پنڈلی بدستور اسی گرفت میں تھی۔ میں نے بمشکل تمام جھک کر دیکھا کہ وہ حرکت دلدار آغا کی تھی۔ میری آنکھوں میں مٹی ڈال کر وہ زمین پر گھسٹتا ہوا میرے قریب آ گیا تھا اور اس وقت کسی آدم خور درندے بلا کی طرح میرے قریب موجود تھا۔

میں نے بایاں پیر استعمال کر کے اپنی دائیں پنڈلی اس کی گرفت سے آزاد کرانے کی کوشش کی لیکن اسی دوران اس نے اپنے تیز اور نکیلے دانت میری دائیں پنڈلی کے نرم گوشت میں اتار دیے۔

وہ موت کے سامنے تھا اپنی آخری سانسوں کے لیے لڑ رہا تھا اس لیے بہت خونخوار ہو چکا تھا۔ میں نے بائیں پیر کی پوری قوت

سے اس کی کھوپڑی پر ضرب لگائی اور پلیٹ میری پنڈلی ایک پرانے
زخم سے بال بال بچ گئی۔ ضرب کے جھٹکے سے سنبھلتے ہی اس نے
بلی کی پھرتی کے ساتھ میری ٹانگیں پکڑنے کی دوبارہ کوشش کی تھی لیکن
میں زمین پر لڑھک کر خود کو اس کی پکڑ سے بچانے میں کامیاب ہو گیا۔

وہ اس قدر مجروح تھا کہ میں اسے لقمۂ تر سمجھتے ہوئے محض
تھپڑوں اور ٹھوکروں کے سہارے جہنم رسید کرنے کا فیصلہ کر چکا تھا
لیکن میں بھول گیا تھا کہ وہ مضبوط قوتِ ارادی کا مالک تھا اور زندگی
کی امید میں کسی بھی حد تک بھی گزر سکتا تھا۔

میں جتنی دیر میں سنبھل کر زمین سے اٹھا، وہ معذور ہونے کے
باوجود تیزی سے زمین پر گھسٹتا ہوا میرے قریب آ پہنچا۔ اس کا
ایک ہاتھ بھی ناکارہ تھا اس لیے اس کی پوری کوشش تھی کہ وہ
کسی طرح اپنے واحد ہاتھ کی مدد سے میری دونوں ٹانگیں جکڑ کر
مجھے نیچے گرا دے تاکہ ہم دونوں کے درمیان کم از کم پوزیشن کا فرق
معدوم ہو جائے اور وہ اپنے وحشیانہ حملوں سے مجھے زخمی کر سکے۔
مجموعی طور پر اسے مجھ پر کوئی بالادستی حاصل نہیں تھی لیکن یہ
خطرہ ضرور تھا کہ اس کا کوئی بھی داؤ اچانک مہلک ثابت ہو سکتا تھا۔
اس نے جس طرح میری آنکھوں میں مٹی جھونکی تھی، اسی طرح وہ
کوئی دوسری غیر متوقع حرکت کر کے صرف چند لمحوں کے لیے مجھ پر
برتری حاصل کر کے مجھے کوئی ناقابلِ تلافی نقصان پہنچا سکتا تھا اس
لیے میں نے اس کے زخموں سے چور چور اور زمین پر گھسٹتے ہوئے کریہہ
وجود پر ذرا بھی رحم کھائے بغیر اسے اپنی ٹھوکروں پر رکھ لیا۔ مجھے اس
امر کی کوئی پروا نہیں رہ گئی تھی کہ میری ٹھوکریں اس کے بدن کو ادھیڑ
رہی تھیں یا اس کے چہرے کے پرانے زخموں پر چوٹ کے انگارے رکھ رہی تھیں۔
میرے اس جارحانہ حملے نے اسے بوکھلا کر رکھ دیا۔

وہ کئی بار پیچھے الٹ کر سنبھلا تھا۔ اسی دوران میں میرے
ایک جوتے کا تسمہ کھل گیا اور جب وہ میرے جوتوں میں الجھ کر کاوش
پیدا کرنے لگا تو میں تسمہ باندھنے کے لیے کئی قدم پیچھے ہٹ گیا۔
زمین پر جھک کر تسمہ کسنے کے بعد جب میں سیدھا ہوا تو مجھے ششدر
کر دینے والا ایک منظر میرا منتظر تھا۔ ولدا آغا اپنی ساری قوت اور
حوصلہ مجتمع کر کے ناقابلِ یقین طور پر اپنے قدموں پر سیدھا کھڑا ہو
چکا تھا۔ موت کی دہشت نے پنڈلی کی ٹوٹی ہوئی ہڈی کے درد کا
احساس اس کے ذہن سے محو کر دیا تھا۔

ادھڑے ہوئے پائنچے میں سے بائیں پنڈلی پر گھٹنے سے
اوپر تک چڑھا ہوا سخت پلاسٹر اس کے چہرے سے بہنے والے
خون سے داغ دار ہو چکا تھا۔ اپنے بھیانک اور زخمی چہرے کی
وجہ سے اس وقت وہ کوئی مہیب اور غیر انسانی آسیب نظر آ رہا
تھا۔ لیکن اس کی کانپتی ہوئی پنڈلیوں پر نگاہ ڈالتے ہی مجھے اندازہ
ہو گیا تھا کہ وہ اپنی حیوانی قوتِ ارادی کے سہارے شکستہ ٹانگ
پر کھڑا تو ہو گیا تھا لیکن اس کے لیے ضرورت کے مطابق پھرتی سے
اپنا رخ بدلنا ناممکن نظر آ رہا تھا۔

"تم لیاقت آباد میں مر جاتے تو مجھے زندگی بھر قلق رہتا کہ میں
اپنے ایک بدترین دشمن کو اپنے ہاتھوں سے کیفرِ کردار تک نہ
پہنچا سکا۔" میں نے اپنے ذہن میں اگلی حکمتِ عملی مرتب کرتے
ہوئے زہریلے لہجے میں کہا۔ "تمہارا صحیح انجام وہی ہو گا جو اب
میرے ہاتھوں اپنی مراد کو پہنچے گا۔"

"تم نے مکاری سے اسرار کو موت سے ہمکنار کیا ہے۔" اس کے
ہونٹوں سے بھرائی ہوئی آواز نکلی۔ اس کے کٹے پھٹے اور ورم آلود
چہرے کے بچے کھچے خدوخال مسخ ہو کر رہ گئے تھے۔ اس کا چہرہ
میری طرف تھا لیکن جابجا پھٹی ہوئی پیشانی سے بہنے والی خون
کی لکیروں میں یہ اندازہ لگانا دشوار تھا کہ وہ کس طرف دیکھ رہا تھا۔

"دشمن کے وار سے بچنا ہمیشہ بہت آسان ہوتا ہے۔" وہ
اسی انداز میں کہہ رہا تھا۔ "لیکن دوستوں کے قاتل وار سے آج تک
کوئی خود کو نہیں بچا سکا۔ یہ تمہاری جیت نہیں بلکہ ایک دوست
کے ہاتھوں میری زندگی کی بدترین اور شاید آخری شکست ہے
مگر میں ہتھیار نہیں ڈالوں گا۔"

"اس وقت تو تم ہتھیار اٹھا کر بھی انجام کو نہیں ٹال سکو گے۔"
میں نے سپاٹ لہجے میں کہا پھر یکایک اپنی جگہ چھوڑ دی اور ایک
چکر کاٹ کر بجلی کی سی سرعت سے ولدا آغا کے عقب میں
پہنچ گیا۔

وہ میرا ارادہ بھانپ گیا تھا۔ ہیڈ لیمپس کی روشنی میں اس
نے گھومنے کی کوشش کی لیکن اس کی ٹانگوں نے ساتھ دینے سے
انکار کر دیا۔ میں نے اس کے عقب میں محفوظ فاصلے پر رہتے ہوئے
دونوں ہاتھ زمین پر ٹکا کر جاپانی پہلوان انوکی کے انداز میں دایاں
پیر بلور کی طرح پھیلا کر پلاسٹر سے اوپر اس کی ران پر پوری قوت
سے لات رسید کی اور وہ چکراتا ہوا کسی شہتیر کی طرح زمین پر آ رہا۔

اس بار میں نے اسے ذرا بھی مہلت نہیں دی اور بڑھ کر اس
کے سینے پر سوار ہو گیا۔ وہ نوشتۂ دیوار پڑھ چکا تھا۔ اجل اس کے سامنے
تھی اور اس کا حال ابتر تھا لیکن پھر بھی وہ مزاحمت پر تلا ہوا تھا۔ اس
نے مجھے سنگدلی کی انتہا تک لے جانے والی مزاحمت میں کوئی کسر نہ رکھی۔ وہ
قاتل، سازشی، اسمگلر اور موت کا سوداگر تھا لیکن مقابلہ کرتے ہوئے
مرنے کے دلیرانہ فن سے خوب واقف تھا۔ موت کی دہشت نے
اس کے اعصاب کو ناکارہ کرنے کے بجائے اس کے جوش کو مہمیز
کیا ہوا تھا اور وہ زخمی سانڈ کی طرح مسلسل لڑنے پر تلا ہوا تھا۔
لیکن یہ کشمکش زیادہ دیر تک جاری نہیں رہ سکی۔ دو تین ٹھوکروں

اور ایک بھرپور ٹکر سے اس کے اوسان خطا کر دیے اور میں نے اپنے دونوں ہاتھ مضبوطی سے اس کے حلق پر جما دیے۔

مختصر سے لمحوں کے لیے میری انگلیاں بے جان رہیں۔ شاید میں لاشعوری طور پر اس سفاک درندے کی زبان سے رحم کی کوئی التجا سننا چاہ رہا تھا لیکن وہ موت کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر آخری سانس تک لڑنے پر تلا ہوا تھا۔ میری نرمی کا فائدہ اٹھاتے ہوئے اس نے مجھے اپنے جسم سے اچھال پھینکنا چاہا اور میں نے چونک کر پوری قوت سے اس کا نرخرا دبانا شروع کر دیا۔ وہ آخری دیر سے مقابلہ کر رہا تھا کہ سانس کی آمد و رفت میں رکاوٹ پیدا ہوتے ہی اس کا جسمانی نظام متاثر ہونا شروع ہو گیا۔ ایک آدھ بار جسم اکڑانے کی کوششوں کے بعد اس کے ہاتھ پیر ڈھیلے پڑنے لگے اور پھر اس نے ایک آخری جھرجھری لے کر میرے نیچے دم توڑ دیا۔

جو کنڈی کے اس ویرانے میں آخر کار ولداد آغا مارا ہی گیا...

اس کے سینے پر سے اترنے سے پہلے میں نے اس کی نبض ٹٹولی۔ دل کی دھڑکنیں سننے کی کوشش کی لیکن وہاں مکمل سناٹا تھا۔ ہر طرف سناٹا ہی سناٹا تھا۔ مدتوں سے لوگوں کے لیے ہوا بنا ہوا وہ شخص ننگی زمین پر پڑا رہ گیا تھا۔ مجھے اندازہ تھا کہ اسرار اس کی لاش وہیں چھوڑ جائے گا۔ اس کے بعد کچھ پتا نہیں تھا کہ لاش دریافت ہونے تک بھیڑیے گیدڑ اور کتے اس کے ساتھ کیا سلوک کرتے۔

دوسرے انسانوں کے لیے زندگی بھر بھیڑیا بنا رہنے والا شخص اپنی موت کے بعد اب مردار خور بھیڑیوں کے ہی رحم و کرم پر رہ گیا تھا اور شاید اسی کا نام مکافات عمل ہے۔

"اسے مار کر تم نے میرا دل ٹھنڈا کر دیا ہے۔" جھاڑیوں کے عقب میں تاریک کار میں سے اسرار کی پرسکون آواز ابھری۔ "لیکن اب مجھے سوچنا ہوگا کہ تمہارا کیا کیا جائے؟"

میں چونک پڑا۔ "جب تک تم ولداد آغا کے دوست اور ہمدرد تھے تو مجھ سے دشمنی کا جواز بھی تھا ورنہ ہمارے درمیان براہ راست کوئی مخاصمت موجود نہیں ہے۔"

"مخاصمت کے لیے صرف اتنا ہی کافی ہے کہ میں ایک قانون کا افسر ہوتے ہوئے بھی قتل کی اس واردات میں تمہارا شریک رہا ہوں۔ تم میری بیوی کے ساتھ ولداد کے مراسم سے بھی واقف ہو۔ ان معلومات کو کیش کرانے کے لیے تم کسی بھی وقت مجھ کو بلیک میل کرنا شروع کر سکتے ہو... ٹھہرو! ابھی وہیں رکے رہو! میری اجازت کے بغیر کار کی طرف پیش قدمی کی تو میں بے دریغ تمہیں گولی مار دوں گا۔"

میرے اٹھتے ہوئے قدم وہیں زمین پر گڑ کر رہ گئے۔ اس وقت تک میں اسرار رضوی کے لیے دنیا کا صرف ایک دوست

تھا۔ وہ مافیا میں میری حیثیت اور پوزیشن سے لاعلم تھا۔ اس کے محتاط رویے کو دیکھتے ہوئے میرے لیے ضروری ہو گیا تھا کہ اس کی معلومات میں اضافہ کر کے اسے معقولیت کی راہ اختیار کرنے پر مجبور کر دوں۔

"ولداد آغا تمہاری حمایت کھو دینے کے بعد اس وقت لاوارث ہو کر رہ گیا تھا اس لیے بہت آسانی سے میں نے مار لیا۔ شہر میں اب کوئی اس کے قصاص کا دعوے دار نہیں ہوگا۔ لیکن میرا معاملہ ذرا مختلف ہے۔ مجھ کو ہلاک کرنا کبھی بھی آسان کام نہیں رہا ہے۔ میری پشت پر بہت سے طاقتور لوگ ہیں جو میری موت کے بعد میرے قاتل کو ہر قیمت پر ڈھونڈ نکالیں گے۔"

"فضول دعوے کرنے کے بجائے مجھے سمجھانے کی کوشش کرو کہ تمہارا معاملہ ولداد آغا سے کیوں مختلف ہے؟" اس نے قطع کلامی کرتے ہوئے گمبھیر لہجے میں کہا۔ "آخر وہ کون سی وجوہ ہیں جو مجھے اپنے خلاف ایک طاقتور گواہ کو زندہ رکھنے پر مجبور کر سکتی ہیں؟"

"پہلی بات تو یہ ہے کہ اب میں مافیا چیف کا نائب اور کلب کا سربراہ ہوں..."

"یہ تو مجھو لو کہ میں ایک با وسائل محکمے کا سربراہ ہوں۔" اس نے تلخ لہجے میں میری بات کاٹ دی۔ "تم مافیا چیف ہونے کا دعویٰ کرتے تو شاید میں کشمکش و پیچ میں پڑ جاتا کیونکہ میں اس کی شخصیت سے لاعلم ہوں مگر یہ بات اچھی طرح جانتا ہوں کہ مافیا چیف کلب سمیت اپنے سارے معاملات اپنے ماتحت سینڈو کے ذریعے چلاتا ہے۔ میں کلب میں کئی بار اس سے مل چکا ہوں۔"

"وہ پرانی بات ہو گئی۔ اب اس سے ملو تو دریافت کر لینا اگر ایسا نہ ہوتا تو دریشا ہرگز تمہیں میری مدد کرنے پر مجبور نہ کرتی مگر وہ تو اس کلب کے ممبرز ہو اور ممبران خود کو غیر متعلقہ معاملات میں ملوث نہیں کرتے۔"

"فرض کرو کہ تم جھوٹ نہیں بول رہے تب بھی جو کنڈی کے اس ویرانے میں ولداد آغا کے ساتھ تمہاری لاش دریافت ہونے کے بعد مجھ پر کون شبہ کر سکے گا؟"

"مجھے تم جیسے ذہین افسر سے ایسے عامیانہ سوال کی توقع نہیں تھی۔" میں نے قدرے تاسف بھرے لہجے میں کہا۔ "تمہارے محکمے کے لوگوں نے سینڈو کے سامنے مجھے اور سراج کو گرفتار کیا تھا۔ سراج اصغر کو چکمہ دے کر حوالات سے فرار ہونے میں کامیاب ہو گیا۔ اب اگر میں لاپتا ہو جاتا ہوں یا میری لاش برآمد ہوتی ہے تو میرے ہمدرد بلا تکلف اصغر پر ہاتھ ڈال دیں

گئے اور وہاں بے تشدد کے بعد ان سے اگلوا لیں گے کہ مجھے تم حوالات سے نکال کر اپنے ساتھ لے گئے تھے۔ اس کے بعد کیا ہوگا؟ وہ دہرانا بے سود ہے۔ تم جانتے ہو کہ مافیا والوں کا کام کرنے کا انداز بہت مختلف اور انتہا پسندانہ ہے۔۔۔"

"ٹھیک ہے۔ کار میں آجاؤ۔" میری بات فوراً ہی اس کی سمجھ میں آگئی۔

"لیکن یہ بتا دوں کہ تمہیں میرے ساتھ مخلص رہنا ہوگا۔" میرے سوار ہونے کے بعد اس نے انجن اسٹارٹ کرتے ہوئے سخت لہجے میں کہا۔

"تمہاری بیوی کے مراسم اور دلدار آغا کے قتل کے بارے میں میری زبان ہمیشہ بند رہے گی!"

"احتیاطاً یہ بتا دوں کہ دلدار آغا کی گردن سے تمہارے فنگر پرنٹس اٹھا لیے جائیں گے اور ان کے سہارے پولیس اس وقت تک قاتل کی تلاش میں سرگرداں رہے گی جب تک تم اس کے ہاتھ نہیں لگ جاتے۔ تمہاری خاموشی کے جواب میں میں یہ راز اپنے سینے میں دفن رکھوں گا۔۔۔ اور ہاں! اب دلدار آغا کا قصہ تمام ہو ہی گیا تو کم از کم مجھے اتنا تو بتا دو کہ میری بیوی اور دلدار کے بارے میں تم نے جو کچھ کہا، وہ کس حد تک سچ تھا۔ میرا دل نہیں مانتا کہ میری بیوی اتنی بے وفا بھی ہو سکتی ہے۔"

"میں تم سے ابھی ابھی وعدہ کر چکا ہوں کہ اس موضوع پر ہمیشہ اپنی زبان بند رکھوں گا اس لیے تم بھی اس تکلیف دہ ذکر کو بھول جاؤ۔ دلدار کو اپنے کرتوتوں کی سزا مل گئی۔ تمہیں اس پر مطمئن ہو جانا چاہیے۔" میں نے ناصحانہ انداز میں گہری سانس کے ساتھ بات گول کرنی چاہی۔

اس نے گلو کمپارٹمنٹ کھول کر اس میں سے بلیک لیبل کی چپٹی نصف بوتل نکال کر میری گود میں ڈال دی۔ "ذرا ڈھکن کھول دو۔ اس وقت سہارے کی ضرورت محسوس ہو رہی ہے۔" بوتل سر بند تھی۔

میں نے ڈھکن کھول کر بوتل اسے تھما دی۔ اس نے فوری شاہراہ کی طرف کار ڈرائیو کرتے ہوئے تھوڑے تھوڑے وقفے سے دو لمبے گھونٹ اپنے معدے میں اتارے اور بوتل میری طرف بڑھا دی۔ "اسے بند کر کے وہیں رکھ دو۔"

"یہ بداخلاقی ہے۔" میں نے احتجاج کیا۔ "ہونٹ تر کرنے کا حق تو مجھے بھی ملنا چاہیے۔"

"ہونٹ تر کر لو! بوتل نہ نچوڑ لینا۔" اس نے سرسری لہجے میں کہا۔

"میرے اطمینان کے لیے دلدار آغا کا مرجانا کافی نہیں ہے۔"

نیشنل ہائی وے پر آنے کے بعد وہ آہستگی سے بولا۔ شاید اس دوران میں اسکاچ اپنا رنگ جمانا شروع کر چکی تھی۔ "تم معاملے پر غور کرو گے تو اس نتیجے پر پہنچو گے کہ میرا پورے پس منظر سے آگاہ ہونا بہت ضروری ہے۔"

"مجھے افسوس ہے کہ تمہاری بات میری سمجھ سے باہر ہے۔" میں نے سرد مہری سے کہا۔

"عورت بے وفائی پر تل جائے تو اسے کھلونا سمجھنے والے کھلونے ہر قدم پر مل جاتے ہیں۔ پھر وہ بانجھ ہے۔ اس کے ذہن میں جرم یا گناہ کا تصور بہت دھندلا ہوگا۔ میں کسی بھی طرح اسے یہ بات نہیں جتا سکتا کہ دلدار آغا اپنی شرمناک چیرہ دستیوں کے جرم میں میرے ایما پر موت کے گھاٹ اتارا گیا ہے۔ وہ مر گیا تو کوئی فرق نہیں پڑے گا۔ ایک کھلونا ٹوٹ جائے تو کھلاڑی دوسرا کھلونا تلاش کر لیتا ہے۔ مجھے ابھی پوری عمر گزارنی ہے۔ میں کس کس کو مرواتا رہوں گا؟ وہ ایسی بے اعتمادی آخر کار مجھے کوئی ذہنی مریض بنا کر رکھ دے گی۔ اسی لیے میں جاننا چاہتا ہوں کہ یہ زخم یہیں مندمل ہو جائے گا یا اس کے ناسور بننے کا خطرہ بھی موجود ہے؟ اب تم میرے حریف نہیں بلکہ حلیف بن چکے ہو اور کلب کے ذریعے ہماری دوستی مزید مستحکم ہو سکتی ہے۔"

"بُرا نہ مانو تو ایک بات پوچھ لوں؟" چند ثانیوں کے بوجھل سکوت کے بعد میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے معذرت خواہانہ لہجے میں سوال کیا۔

"پوچھ لو! اب ان رسمی باتوں میں کیا رکھا ہے؟" اس نے کہا۔

"تمہاری بیوی بانجھ ہے مگر شاید اولاد کی آرزو ہے۔ تم اس کے بارے میں۔۔۔"

"خاموش رہو!" وہ میری بات کاٹ کر ایک دم کٹکھنے کتے کی طرح غرانے لگا۔ "میری نرمی سے فائدہ اٹھا کر اپنی حد سے تجاوز کرنے کی کوشش نہ کرو۔ یہ میرا ذاتی معاملہ ہے۔ اسے بیچ میں لانے کی ضرورت نہیں۔"

"بیوی سے زیادہ ذاتی معاملہ اور کوئی نہیں ہوتا۔" میں نے ایک گہری سانس لے کر کہا۔ "میرے لیے یہ بات حیرت ناک ہے کہ تم ونیتا کو اپنی بیوی سے زیادہ ذاتی سمجھتے ہو جبکہ ڈی سوزا اسے پوجنے کی حد تک چاہتا ہے۔"

"ان دونوں میں کوئی موازنہ نہیں کیا جا سکتا!" وہ بدستور اسی بدمزگی کے ساتھ بولا۔ "ایک گناہ کے تصور کے بغیر اپنے شوہر کی خوشی کے لیے غلط راستے پر چل پڑی ہے مگر دوسری صرف اور صرف گناہ پر مائل ہے۔ تم دونوں باتوں کو الجھا کر بات پھیلانے کی ناکام کوشش کر رہے ہو۔"

"میرا کام آسان ہو گیا۔" وہ بوجھل انداز میں ہنس پڑا۔ بیٹ وسکی کے دو بڑے گھونٹ اس پر اپنا اثر دکھا رہے تھے۔ "وہاں وینا میری منتظر ہو گی مگر وہاں کے لیے تمہارا حلیہ بہت خراب ہے۔"

"تم ہارون کو پیغام دے دینا وہ مجھے کلب کے اندر ہی کوئی ایسا اوورکوٹ وغیرہ بھجوا دے گا کہ میں خود کو چھپا کر کسی رہائشی کمرے میں پہنچ جاؤں گا۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔

"شی کے بارے میں تم کیا جانتے ہو؟" نشہ ہو جانے کے بعد وہ بولتے رہنا چاہ رہا تھا۔

"خوفناک بین الاقوامی ریکیٹ ہے جس کا سربراہ اٹلی میں رہتا ہے۔"

"اور وہ ویلا لینڈ کون ہے جس کا نام سن کر ولداد آغا بوکھلا گیا تھا؟"

"شی کے سربراہ جمی لا بنڈ کی بیٹی ہے اور کسی بھی وقت پاکستان پہنچنے والی ہے۔"

"پھر میری فیکٹری کا کیا ہو گا۔ قانونی طور پر تو اس میں میرا کچھ بھی نہیں ہے اور نہ ہی میں وہاں جانا رہتا تھا۔ سب کچھ ولداد آغا کے نام پر اسی کی تحویل میں تھا۔"

"وہاں سے جو کچھ نکال سکتے ہو نکال لو۔ اس کے بعد تو ہر چیز سرکاری تحویل میں چلی جائے گی۔ جو کچھ سرکار سے بچے گا اس پر ولداد آغا کا کوئی جانشین قابض ہو جائے گا۔"

"اس کا جانشین؟" اسراو نے حیرت اور بے یقینی سے دہرایا۔

"ولداد آغا جیسے لوگوں کی موت سے ریکیٹ ختم نہیں ہوتے۔ جلد یا بدیر اس کی جگہ کسی اور کو نامزد کر دیا جائے گا اور وہ شی کے سارے مفادات کی دیکھ بھال کرے گا۔"

وہ راستے بھر مسلسل بولتا رہا۔ مجھے اس کی کیفیت کا اندازہ تھا اس لیے خاموشی اختیار کر کے اسے مشتعل کرنے کے بجائے میں بھی اس کا ساتھ دیتا رہا۔

رات ڈھل رہی تھی لیکن اتنا بھی وقت نہیں گزرا تھا کہ شہر کی سڑکوں پر ویرانی راج کرنے لگتی مگر وہ شہر کی تاریخ کا ایک سیاہ دن تھا۔ ولداد آغا نے اپنی شکست کا بدلہ لینے کے لیے منظم ریلے پر شہر میں دہشت گردی کرا کے افواہوں کے زور پر لسانی فسادات کی بھیانک آگ بھڑکا دی تھی۔ شارع فیصل کے اطراف میں واقع آبادیوں سے اس وقت بھی کثیف دھوئیں کے بادل اٹھ رہے تھے کہیں کہیں آگ بھی بھڑک رہی تھی مگر خوبصورت اور کشادہ شاہراہ ویران پڑی ہوئی تھی۔ بس اکا دکا گاڑیاں نظر آجاتی تھیں یا پھر پولیس اور نیم فوجی دستوں کی ہلکی اور بھاری گاڑیاں سڑک پر مسلسل حرکت میں مصروف تھیں۔ راستے میں ہمیں ایمبولنس

وہ خود غرضی کی انتہا تھی اور ہر سیاہ کار مرد عموماً اسی مرض میں مبتلا پایا جاتا ہے۔ اسراو کی بیوی کے بارے میں میں نے جو کچھ کہا وہ سب میرے ذہن کی پیداوار تھا۔ میں نہ اس عورت سے واقف تھا اور نہ اس کی اچھائیوں اور برائیوں کے بارے میں کچھ جانتا تھا۔ اگر اسراو اور ولداد آغا نے مجھے اپنے بے رحمانہ چنگل میں بے بس نہ کر لیا ہوتا تو شاید میں بھول کر بھی ایسی گھٹیا الزام تراشی کا سہارا نہیں لے سکتا تھا لیکن ان سفاک درندوں سے اپنی جان بچانے کے لیے مجھے ان دونوں میں ایک دوسرے کے خلاف مخاصمانہ جذبات ابھارنے کے لیے ولداد آغا پر وہ گھناؤنا الزام عائد کرنا پڑ گیا جس کی کوئی اصلیت نہیں تھی۔

بہرحال اگر میرا الزام درست بھی ہوتا تو ولداد آغا کو جس طرح ملزم قرار دے کر اسراو نے اسے سزائے موت کا مستحق ٹھہرایا تھا اسی طرح وہ بھی وینا کے ساتھ مراسم رکھنے کے جرم میں ویسی ہی سزا کا مستحق تھا۔ اگر اس کی بیوی اس سے بے وفائی کر رہی تھی تو وہ خود بھی اس سے وفادار نہیں تھا۔ دونوں برابر کے مجرم تھے لیکن عیاش اسراو خود کو خدمت خلق پر مامور ایک مہربان شخص ثابت کرتے ہوئے اپنی بیوی کے حق میں جلاد بننے پر تلا ہوا تھا۔

میں نے اس کی بیوی پر مجبوراً تہمت لگا کر جس حد تک پاپ کما لیا تھا اس سے آگے اس کے خلاف کسی سازش میں فریق بننے کے لیے تیار نہیں تھا اس لیے میں نے آہستگی سے کہا۔ "اونچی پرواز کی کوشش کرنے والوں میں ایسا اکثر عام طور پر نظر آتا ہے۔ نچلی سطح کے لوگ جب راتوں رات آسودگی کے خواب دیکھنے لگتے ہیں تو رشتوں اور جذبوں کا ہر احترام گہری نیند سو جاتا ہے۔ تم ذرا سوزا کو اس کی محبت پدری آزمانے کا موقع دے کر شاید نیکی ہی کر رہے ہو لیکن میں تمہاری بیوی کے بارے میں کچھ نہیں جانتا۔ میں نے جو کچھ سنا تھا وہ تمہیں بتا دیا۔ اس سے آگے مجھے کچھ معلوم نہیں۔ میرا دوستانہ مشورہ ہے کہ شراب پی کر اس کے بارے میں کوئی مستقل بری رائے قائم کرنے کے بجائے اس کے قریب رہ کر اسے پرکھنے کی کوشش کرو ورنہ کوئی ایسا فیصلہ کر بیٹھو گے جس پر زندگی بھر پچھتاتے رہو گے۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ میری بیوی سے تمہارے بھی کچھ دوستانہ مراسم رہے ہیں؟" اس کی آواز میں طنز کا زہر بھرا ہوا تھا۔

"اب اس معاملے میں، میں ایک لفظ بھی نہیں بولوں گا۔ میں اپنا بوجھ بھی پرکھا پر نہیں رکھ سکتا۔"

"تم کہاں رہتے ہو؟" کافی دیر تک خاموش رہنے کے بعد آخر کار اسراو نے ہی سکوت توڑا تھا۔

"تم مجھے کسی کلب میں اتار دینا۔" میں نے خشک لہجے میں کہا۔ "وہاں سے اپنا بندوبست کر لوں گا۔"

گاڑیاں بھی آندھی اور طوفان کی رفتار سے رواں دواں نظر آ رہی تھیں۔ ان کے سائرن خاموش تھے مگر گردش کرتی ہوئی تیز روشنیاں ماحول کو پر ہول بنا رہی تھیں۔ سائرن شاید اس لیے بند رکھے گئے تھے کہ ان کی گونج کا ہول پیدا ہو کر لوگوں کو شہر میں ہونے والی ہولناک خونریزی کا صحیح اندازہ نہ ہو سکے مگر وہ بھول جاتا تھا کہ وہ احمقانہ انتظامی تدابیر تھیں۔ شہر کے رہنے والے آئے دن کے ہنگاموں کی بھٹی میں تپ کر اتنے تجربے کار ہو گئے تھے کہ انتظامیہ کی پُراسرار خاموشی اور رازداری کے باوجود سینہ گزٹ کے ذریعے پھیلنے والی خبروں سے ٹھیک ٹھاک صورت حال سمجھ لیتے تھے۔

اسرار کچھ دیر پہلے تک ولید آغا کا دوست اور اس کا پشت پناہ تھا لیکن اس وقت شہر کی تاراجی اور ویرانی پر بہت زیادہ افسردہ نظر آ رہا تھا۔ نشے کی جھونک میں اس کی افسردگی کچھ اور بڑھ گئی تھی۔ شاہ فیصل کالونی کے قریب سے گزرتے ہوئے اس نے مجھ سے بلیک لیبل کی بوتل مانگی مگر میں نے نرمی سے اسے ٹال دیا۔ اگرچہ خود اس کی گاڑی میں موجود نہ ہوتا تو مجھے پروا بھی نہ ہوتی کہ وہ نشے میں دھت ہو کر اپنی کار اگلے پل کی ریلنگ سے نیچے گرا تا یا سڑک سے لیول کراسنگ عبور کرنے والے ریل کے دیو ہیکل فولادی انجن کے نیچے گھسیڑ دیتا۔

"تم میری شادی میں آؤ گے نا؟" کچھ دیر کے سکوت کے بعد وہ اپنی زبان کی خارش سے مجبور ہو کر ترنگ میں بولا تو مجھے یوں محسوس ہوا جیسے اس نے میری بے خبری میں میری کھوپڑی پر لٹھ دے مارا ہو۔ اس کی زبان سے اس وقت ایک بالکل ہی نئی اور بظاہر انہونی بات نمودار ہوئی تھی۔

"تو کیا تم ابھی تک کنوارے ہو؟" میں نے اندھیرے میں اسے گھورتے ہوئے تیزی سے پوچھا۔

"چار... چار کر سکتا ہوں۔" اس کی آواز سے غرور جھلک رہا تھا۔ "وہ مسلمان ہونے میں کسر رہ گئی ہے۔ جس دن بھی لائن پر آ گئی، نکاح کر لوں گا۔ اس کے لیے گلشن میں نیا اور سجا سجایا فلیٹ بھی لے چکا ہوں۔"

"کس کی بات کر رہے ہو؟" میں نے نرم لہجے میں سوال کیا۔

"شاید تمہیں چڑھ گئی ہے۔" وہ الٹا مجھ پر اپنے چڑھ جانے کا مظاہرہ کرتے ہوئے بولا۔ "ابھی ابھی بتایا تھا اور پھر پوچھ رہے ہو کہ وہ کون ہے؟"

"معاف کرو، مجھے جلدی نشہ ہو جاتا ہے۔" میں نے خوشامدانہ لہجہ اختیار کر لیا۔

"اولاد کی خواہش نے ہم دونوں کو ایک ہی راستے پر ڈال دیا ہے۔" اس کے لہجے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس تذکرے پر وہ اپنے دل ہی دل میں لطف اندوز ہو رہا تھا۔ "ریٹا میری خاطر ڈی سوزا کو چھوڑنے پر آمادہ ہے۔ وہ بہت اچھی اور خوبصورت عورت ہے۔ میں بھی اسے چاہنے لگا ہوں مگر مشکل یہ ہے کہ ایک غیر مسلم عورت سے شادی پر دل مائل نہیں ہوتا۔ جس دن وہ مسلمان ہو گئی میں اسے گلشن میں بسا لوں گا۔"

"اور آج کل تمہارے جو مراسم چل رہے ہیں اس میں ریٹا کا مذہب آڑے نہیں آتا؟"

"ارے، دوستی کا کیا ہے؟ وہ تو کسی سے بھی کی جا سکتی ہے۔ اس نے مذہب نہ بدلا تو مجھے ڈر ہے کہ شادی کے بعد وہ میرے بچوں کو اپنے ساتھ عیسائی بنا لے گی۔" فقرہ مکمل کر کے اس نے ایک ہچکی لی اور میں اندھیرے میں آنکھیں پھاڑ کر اسے گھورتا رہ گیا۔

وہ نشے میں مست ہو کر ایک شادی شدہ پرائی عورت کو ورغلانے کے لیے بے شرمی اور ڈھٹائی کے ساتھ اپنے مذہب کا نام استعمال کر رہا تھا۔ مذہب کا اس قدر استعمال، اس سے پہلے کبھی میرے مشاہدے میں نہیں آیا تھا۔

"تم نے کبھی یہ غور کیا کہ تمہاری اور ریٹا کی اس دوستی میں مسٹر ڈی سوزا کی کتنی حق تلفی ہو رہی ہے؟" میں نے قدرے توقف کے بعد اصرار سے سوال کیا۔

"حق تلفی؟" وہ تلخ انداز میں ہنس پڑا۔ "کون کس کی حق تلفی کر رہا ہے یہ حساب لگانا بہت مشکل ہے۔ ایک عورت شادی اس لیے نہیں کرتی کہ وہ تنہا ہوتی ہے اور اسے اپنی خلوت میں ایک ساتھی کی ضرورت ہوتی ہے بلکہ اس کے پس پشت عورت کی وہ جبلی خواہش کارفرما ہوتی ہے کہ اسے ماں بنایا اور سمجھا جائے۔" نشے کی جھونک میں وہ جس زور اور انداز میں دلائل دینے پر تل گیا تھا، "اسے تم یوں سمجھو کہ کسی مکان کی دو منزلوں کو ملانے کے لیے زینہ بنایا جاتا ہے اور اگر منزل بنی ہوئی ہو تو زینے کی بھرپور افادیت ہوتی ہے اور اگر زینے کے اختتام پر کھلی چھت اور نیلے آسمان کا سایہ ہو تو زینے کا ہونا اور نہ ہونا برابر ہو جاتا ہے۔ اکیلی عورت اور ماں یہ ایک عورت کی ذات کی دو منزلیں ہیں جن کے درمیان شوہر کی ذات کا زینہ ہونا ضروری ہے لیکن اس زینے کو طے کر کے اگر ممتا کی پیاس نہ بجھائی جا سکے اور اس پر وہی کھلے آسمان کا سایہ ہو جو شادی سے پہلے بھی تھا تو اس زینے کی کوئی افادیت باقی نہیں رہتی۔ دیمک یا زنگ اس زینے کو چاٹ جاتا ہے۔ ریٹا تو ایک عظیم عورت ہے جو ڈی سوزا کو اتنے عرصے سے برداشت کرتی چلی آ رہی ہے۔"

"تمہاری چھت پر بھی کھلے آسمان کا سایہ ہے؟" میں نے

معنی خیز لہجے میں اسے یاد دلایا۔ "ایسی صورت میں تمہاری کیا اوقات رہ جاتی ہے؟"

"بنیادی طور پر میں کمزور مرد ہوں تو زمین سے اوپر کھلا آسمان ہی پھیلا رہتا ہے۔ اوپر کوئی اور سایہ فراہم نہیں کیا جا سکتا۔" وہ تلخ لہجے میں بولا۔ "میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ میری بیوی بانجھ ہے لیکن ریٹا...."

"بار بار موازنہ نہ کرو۔" میں نے اس کی بات کاٹ دی۔ "عورت کی ذات بہت خود غرض ہوتی ہے۔ مرد جب بھی کچھ کرنا چاہتا ہے تو اس کے ہزار حیلے اور بہانے تراش لیتا ہے۔ تم اس سے مستثنیٰ نہیں ہو۔"

"تم جو چاہو سوچتے رہو۔ انہیں ایسی کی تیسی میں جاؤ۔" وہ جھلا گیا۔ "تم کون سے میرے باپ ہو کہ میں اپنے فیصلے کے کسی جواز کے بارے میں تمہیں مطمئن کرتا پھروں؟"

"بالکل بالکل۔" میں نے سر ہلا کر اقرار کیا۔ "تم اپنی مرضی کے مالک ہو جو چاہو کرتے پھرو۔ لیکن پھر بھی میں ایک بات ضرور جاننا چاہوں گا۔"

"بکو!" وہ غرایا۔ "پتا نہیں تمہیں دوسروں کے ذاتی معاملات میں دخل دینے کا کیا مرض ہے؟"

"دراصل دلدار آغا کی موت کے بعد میرے اور تمہارے درمیان خود بخود ایک تعلق قائم ہو گیا ہے جو مجھے بار بار بولنے پر اکسا رہا ہے ورنہ میں جانتا ہوں کہ تم ایک بڑے سرکاری افسر ہو اور میرے اور تمہارے درمیان ایسا کوئی جواز نہیں ہے جو ہمیں ایک دوسرے سے دوستانہ مراسم رکھنے پر مجبور کر سکے۔"

"پھر بکواس شروع کر دی تم نے!" وہ غرایا۔ "جو پوچھنا چاہتے ہو فوراً پوچھو اور پھر خاموش ہو کر مجھے سوچنے دو۔ میرے سامنے بھی اپنے کچھ مسائل ہیں۔"

"تم اپنی بیوی کو چھوڑ کر ریٹا سے شادی کرنا چاہتے ہو نا....؟"

"میں تو دونوں کو رکھوں گا۔ اگر اس نے کسی اور کو تاڑ رکھا ہے تو وہ دوسری بات ہے.... آخر تم اس بارے میں اتنے فکرمند کیوں ہو؟ وہ تمہاری بہن تو نہیں لگتی ہے؟"

"دلدار آغا کے بارے میں، میں نے تمہیں آگاہ کیا تھا اس لیے اخلاقی طور پر میں خود کو اس معاملے میں ملوث محسوس کر رہا ہوں۔ کسی کا گھر آباد کرانا بہت مشکل کام ہے لیکن ذرا سی لگائی بجھائی سے کسی کا بھی ہنستا بستا گھر آسانی کے ساتھ اجاڑا جا سکتا ہے۔"

"تمہیں اپنے بارے میں کسی خوش فہمی کا شکار ہونے کی ضرورت نہیں۔" وہ میرا مضحکہ اڑاتے ہوئے بولا۔ "میرے لیے تم اتنے اہم نہیں ہو کہ میری ازدواجی زندگی کے بارے میں کسی فیصلے پر اثر انداز ہو سکو۔ تم نے دلدار آغا کو بے نقاب نہ کیا ہوتا، تب بھی میں ریٹا سے شادی پر تلا ہوا تھا۔ یہ دوسری بات ہے کہ اب پہلے کے مقابلے میں اس بارے میں میرے ذہن پر زیادہ دباؤ نہیں رہا ہے۔ میرا خیال ہے کہ یہ تمہارے سوال کا معقول جواب ہے اور اب تم کلب پہنچنے تک خاموش رہ کر مجھے سوچنے کا موقع دو گے۔"

اور میں واقعی خاموش ہو گیا۔

اس کی وضاحتوں نے میرے ذہن پر سے ایک بڑا بوجھ ہٹا دیا تھا ورنہ میرے لیے وہ خیال سوہانِ روح بنا ہوا تھا کہ میں نے محض اپنی جان بچانے کے لیے ایک جوڑے کے درمیان بے بنیاد کدورتوں کا ایک ایسا بیج بو دیا تھا جس کے نتیجے میں کوئی بھی بڑا ازدواجی المیہ جنم لے سکتا تھا۔

میں اپنی نشست پر چپ چاپ بیٹھا رہا اور اسرار رضوی سڑک پر نظریں جمائے پُرخیال انداز میں کار ڈرائیو کرتا رہا۔ اس پر اسکاچ کا سرور مسلط ہو چکا تھا لیکن اس کے باوجود اس کے چہرے اور پیشانی کی شکنوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ آنے والے لمحات کے بارے میں خاصا فکرمند تھا۔

❁

"پھر تو قصہ ہی ختم ہو گیا!" میری کہانی سن کر سیٹھو نے ایک گہری سانس لے کر کہا۔

"یہ تمہارا خیال ہو سکتا ہے، میرے لیے تو کہانی اب شروع ہوئی ہے۔" میں نے اپنی قمیص کے بٹن لگاتے ہوئے دھیمے لہجے میں کہا۔ "دلدار آغا کے مارے جانے کے بعد کوئی اور اس کی جگہ لے گا۔ اس طرح یہ قصہ کبھی بھی ختم نہیں ہو سکتا۔ اسے ختم کرنے کی ایک ہی صورت ہے کہ ان کی جڑ پر کاری ضرب لگائی جائے۔"

"تو کیا یہاں ٹی وی پر بھی کوئی اور مامور تھا؟" مجھے سیٹھو کی معلومات محدود اور توقع سے زیادہ ناکافی معلوم ہوتی تھیں۔

"پاکستان میں ٹی وی اسٹیشن کے سیاہ و سفید کا مالک تھا لیکن وہ اپنی سرگرمیوں کے لیے کسی کو جواب دہ تھا جو آج بھی انٹرپول کی پہنچ سے دور کسی اور ملک میں دندناتا ہوگا۔ دلدار آغا کی موت کی خبر ملتے ہی وہ اس کی جگہ کسی اور کو مقرر کر دے گا اور وہ نئے دم خم کے ساتھ ہمارے مقابل آ جائے گا۔"

"پھر بھی یہ بات کم اہم نہیں ہے کہ اسرار رضوی نے تمہارے ہاتھوں دلدار آغا کو ہلاک کرا دیا۔ اس طرح کم از کم اسرار رضوی تمہارے حامیوں کی فہرست سے باہر ہو گیا ہے۔"

"لیکن مجھے حیرت ہے کہ وہ ملک کا وفادار ہوتے ہوئے بھی کلب کا ممبر تھا اور تم اسے مافیا کے ہمدردوں میں شمار کرتے تھے۔" میں نے ترش لہجے میں کہا۔

"غلطیاں ہوتی رہتی ہیں۔ اب اس کے مستقبل کا فیصلہ تمہارے ہاتھ میں ہے۔ تم چاہو تو آج رات وہ ریٹا کے کمرے سے زندہ واپس

"نہیں لوٹ سکے گا۔" سیٹھ رو نے سپاٹ لہجے میں کہا۔

"لیکن میں یہ جاننا چاہتا ہوں کہ ہم اتنے غافل کیوں رہے؟" میں نے سخت لہجے میں سوال کیا۔ "دشمن کا ایک آدمی ہمیں ڈبل کراس کر رہا تھا اور ہم اس کے وجود اور سرگرمیوں سے بے خبر تھے۔"

"یہ میرا قصور ہے۔" سیٹھ رو نے گہری سنجیدگی کے ساتھ اعتراف کیا۔ "تم چاہو تو مجھے اس جرم کی سزا میں مافیا سے نکال سکتے ہو یا میری موت کا پروانہ جاری کر سکتے ہو۔ میں ہر دو صورتوں میں تم مجھے پوری طرح سعادت مند پاؤ گے۔"

میں منہ بنا کر رہ گیا۔ بظاہر وہ اپنی سعادت مندی کا اظہار کر رہا تھا لیکن درحقیقت وہ ایک طرح کا چیلنج تھا اور وہ مجھے جتانا چاہ رہا تھا کہ اسے سزا دے کر یا ہلاک کر کے میں اپنا روزمرہ کا کام نہیں چلا سکوں گا۔ "تم جانتے ہو کہ مجھے اپنا کام چلانے کے لیے تمہاری ضرورت ہے اس لیے تمہاری یہ پیشکش ڈھونگ کے علاوہ اور کچھ نہیں ہے۔ یہاں تمہارے علاوہ بھی کوئی اور ارکان کے بارے میں معلومات فراہم کرنے کا ذمے دار ہوگا۔"

"کلب میں موجود عملے کی ذمے داری صرف اتنی ہے کہ یہاں آنے والے لوگوں کو ہر طرح سے خوش رکھیں اور ہدایات کے مطابق ان کی اخلاقی کمزوریوں کے آڈیو اور ویڈیو کیسٹ تیار کر کے میرے حوالے کرتے رہیں۔ ممبروں کے بارے میں سفارشات وغیرہ میں خود جاری کرتا ہوں جن کا انحصار میری اپنی اور میرے ماتحتوں کی فراہم کی ہوئی اطلاعات پر ہوتا ہے۔ اس بارے میں کسی اور کو ذمے دار نہیں ٹھہرایا جا سکتا۔"

اس وقت ہم دونوں پارس کے آرام دہ رہائشی کمرے میں موجود تھے۔ اسرار رضوی نے مجھے کار میں چھوڑ کر اندر پارس کو پیغام پہنچایا تھا اور فوراً ہی سیٹھ رو میرے لیے اوور کوٹ اور ایک چادر لے آیا تھا۔ چادر میں خود کو چھپا کر میں اطمینان سے پارس کے کمرے میں پہنچا تھا جہاں سیٹھ رو نے مجھے لباس بھی فراہم کر دیا تھا کیونکہ چوکنڈی کے علاقے میں ولدار کے ساتھ آخری معرکہ سر کرتے ہوئے میرے لباس کی حالت خراب ہو گئی تھی۔

میرے ساتھ جو واقعات رونما ہوئے تھے ان پر میری طرح سیٹھ رو بھی مطمئن تھا۔ اسے بھی اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ اسرار کا شمی سے بھی کوئی تعلق رہا ہوگا اور یہی ایک نکتہ ایسا تھا جس کے سہارے میں اسے دبا سکتا تھا۔ دوسری طرف سیٹھ رو کو اس امر پر خاصی حیرت بھی تھی کہ میں نے بدترین صورت حال سے دوچار ہونے کے باوجود ان دونوں کے درمیان نفاق کا ایسا بیج بو دیا تھا کہ اسرار اپنے جگری دوست کا جانی دشمن ہو گیا تھا۔

"چیف دو بار فون کر چکا ہے۔" خاصی طویل ندامت آمیز خاموشی کے بعد سیٹھ رو نے آہستگی سے کہا۔ "وہ تم سے بات کرنے کے لیے بے چین ہے۔"

"تم نے تو اسے بریف کر ہی دیا ہوگا؟" میں نے سوال کیا۔

"بدقسمتی سے دونوں بار میری اس سے بات نہیں ہو سکی کیونکہ اس نے میرے بارے میں دریافت ہی نہیں کیا تھا۔ اس نے پارس سے صرف تمہارے بارے میں معلوم کیا تھا۔" اس نے کہا۔

"تمہارے پاس اس کا نمبر ہے؟" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"نہیں!" میں نے اندازہ لگایا۔ جھوٹ نہیں بول رہا تھا۔ "ضرورت کے وقت وہ خود ہی مجھ سے رابطہ قائم کرتا ہے اور آج تک کبھی ایسا نہیں ہوا کہ ضرورت پڑنے پر چاہے آدھے وقت پھر اس نے رابطہ قائم نہ کیا ہو۔ اسے نہ جانے کہیں سے خبریں مل ہی جاتی ہیں۔۔۔"

"تمہیں ملنے میں کوئی کمال کی بات نہیں ہے۔" میں نے برا سا منہ بنا کر کہا۔ "آج پورے شہر کی زندگی درہم برہم ہے۔ ہر طرف قتل و غارت گری کا راج ہے۔ افواہوں کا کاروبار عروج پر ہے۔ اس نے ان ہی چیزوں سے کوئی اندازہ لگا لیا ہوگا۔ صبح میں اسے بتا چکا تھا کہ میں ڈی ٹی کی راہ پر لگا ہوا ہوں۔ اس وقت اس نے میرا مذاق اڑایا تھا۔ اس کا خیال تھا کہ میں ڈی ٹی کے دھوکے میں کسی غیر متعلق آدمی پر اپنا وقت ضائع کر رہا ہوں۔"

"سچ پوچھو تو خود مجھے بھی یہ اندیشہ تھا کہ تم غلط سمت میں وقت ضائع کر رہے ہو۔" اس نے جھجکتے ہوئے کہا۔ "لیکن تم نے حیرت انگیز تیزی کے ساتھ پوری بساط ہی لپیٹ دی۔ آج صبح جب تم مجھے ہدایات دے رہے تھے تو مجھے شبہ تھا کہ اپنی برتری ثابت کرنے کے چکر میں تم غلطی کا ارتکاب کر رہے ہو۔"

"اب تم جاؤ۔ تھوڑی دیر میں یہاں اندر آنے والا ہے۔ اسرار میرے بارے میں تم سے معلومات حاصل کرنے کی کوشش کرے گا۔ تم اپنی رائے کا اظہار نہ کر بیٹھنا۔ میں چاہتا ہوں کہ وہ مجھ سے اس حد تک مرعوب ہو جائے کہ میرے ایک اشارے پر ہر وہ بات اگلتا چلا جائے جو میں جاننا چاہتا ہوں۔"

"تم فکر نہ کرو۔ اسے میں سنبھال لوں گا۔" وہ وہاں سے اٹھتے ہوئے بولا۔

اس کے چلے جانے کے بعد میں نے وہیں سے جہانگیر کا نمبر ملایا تو دوسری طرف سے فوراً ہی سیلی نے ریسیور اٹھایا تھا۔ اس کی آواز دھیمی اور پرسکون تھی۔

"جہانگیر کا کیا حال ہے؟" میں نے سوال کیا۔

"بہتر ہیں اور اب ہوش میں آ چکے ہیں۔" میری آواز پہچانتے

بی باس کے لہجے میں بشاشت کی لہر دوڑ گئی۔ "تم اس وقت کہاں سے بول رہے ہو؟"

"میں کام میں مصروف ہوں! میرے لیے کوئی فون تو نہیں آیا تھا؟"

"تھوڑی دیر پہلے سلطان شاہ کا فون آیا تھا۔ وہ تمہاری طرف سے فکرمند تھا۔"

"اب کہاں ہے وہ؟" میں نے مضطربانہ لہجے میں سوال کیا۔

"جب اس نے فون کیا تو وہ تمہارے شرف آباد والے فلیٹ سے قریب تمہاری واپسی کا انتظار کر رہا تھا۔ اب وہ واپس اپنے گھر چلا گیا ہوگا۔ صبح فلیٹ پر تم سے ملنے آئے گا۔" اس نے بتایا۔ "اب تم کب تک مصروف رہو گے؟ جہانگیر بھی تمہارا انتظار کر رہا ہے۔"

"اس سے کہو کہ آرام سے سو جائے۔ میں واپس اپنے فلیٹ پر جاؤں گا۔ اس سے کل دن میں کسی وقت ملاقات ہوگی۔ اس ہنگامے کے بعد مجھے اور بھی کئی معاملات نمٹانے ہیں۔ غزالہ رابطہ قائم کرے تو اسے فوراً اپنے پاس بلا لینا کیونکہ مجھ سے رابطہ قائم کرنے کے لیے اس کے پاس صرف تمہارا ہی پتا اور فون نمبر ہے۔ وہ کسی اور مشکل میں بھی تو کسی دشواری سے دوچار ہو سکتی ہے۔"

"وہ اس شخص کی قید سے نکل چکی ہے تو اب کہاں غائب ہے؟

اسے تو پہلی فرصت میں تم سے رجوع کرنا چاہیے تھا۔" سلمیٰ کو غزالہ کے بارے میں اپنی برہمی کے اظہار کا موقع مل گیا۔

"آ جائے گی۔" میں نے قدرے جھلاہٹ کے ساتھ کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ اسے ابھی تک دلدار آغا کی موت کا علم نہ ہوا ہو اور شاید تمہیں بھی معلوم نہ ہو کہ دلدار آغا لیاقت آباد والے حادثے میں مرا نہیں تھا۔"

"تمہارا تو خیال تھا کہ بلوائیوں نے اس کی بھی بوٹی بوٹی کر ڈالی ہوگی۔"

"خیال ضرور تھا لیکن وہ غلط ثابت ہوا۔ آج اس نے تھوڑی دیر قبل مجھے اپنا قیدی بنا لیا تھا۔ میرے ستارے اچھے تھے کہ میں بچ نکلنے اور اسے ختم کرنے میں کامیاب ہو گیا ورنہ وہ مجھے بھی ٹھکانے لگا چکا ہوتا۔"

سلمیٰ کے لیے یہ اطلاع حیران کن ثابت ہوئی تھی۔ اب وہ کچھ دیر تک تبادلۂ خیال کرنے کے بعد میں نے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا اور آئینے میں دیکھ کر ٹائی کی گرہ درست کرتا ہوا کمرے سے باہر نکل آیا۔

اس وقت رات کے بارہ بج چکے تھے اس لیے کلب کے احاطے میں چند گاڑیاں رہ گئی تھیں۔ میں اندر داخل ہوا تو ان میں سب سے پہلے شوجان ہی سے سامنا ہوا۔ نگاہیں چار ہوتے ہی اس کے چہرے پر ندامت کے آثار پھیل گئے اور وہ احترام آمیز انداز میں میرے سامنے جھکتی چلی گئی۔

"اپنا کام کرو۔" میں نے اس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر نرمی سے کہا۔ "سعید کہاں ہے؟"

"وہ ادھر گیا ہے۔" شوجان آہستگی سے بولی۔ "اس بار میں پیچھے ہے۔ اس وقت اس فلور پر میرے اور آپ کے علاوہ اور کوئی نہیں ہے۔"

"مہمان کہاں ہیں؟"

"مس ریٹا اور مسٹر دلدار اوپر ہیں۔ تہہ خانے میں دو جوڑے کارڈز کھیل رہے ہیں۔ ان کے علاوہ باقی لوگ جا چکے ہیں۔ آج ویسے بھی ورکنگ ڈے تھا اس لیے حاضری بہت کم تھی۔"

میدان خالی ہو چکا تھا لیکن پھر بھی اس وقت فضا میں اسکاچ اور تمباکو کے دھوئیں کی بو رچی ہوئی تھی۔ میں نے کہیں اور جانے کا ارادہ ملتوی کر کے وہیں ایک صوفہ سنبھال لیا۔

"مجھے افسوس ہے باس! تمہارے بیٹھ جانے کے بعد شوجان نے لغزش میں تھوڑا کر مجرمانہ احساس کے ساتھ دھیمے لہجے میں کہا۔ "میں تمہیں پہچان نہیں سکی تھی۔"

اپنے نیم برہنہ اور شوخ لباس کے باوجود وہ اس وقت بہت معصوم نظر آ رہی تھی۔ "تمہیں متاسف ہونے کی کوئی ضرورت نہیں۔" میں نے اس کے سراپا کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔ "تعارف سے پہلے ایسا ہی ہونا چاہیے تھا۔ مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ تم اپنے فرائض پوری توجہ اور ایمانداری سے سرانجام دیتی ہو۔ یہاں آنے والے مہمان کلب کے عملے سے اسی معیار کی فرض شناسی کی توقع رکھتے ہیں۔"

"میں تہہ دل سے تمہاری ممنون ہوں۔ ایسے فراخ دل مالک خوش نصیبوں کو ہی ملتے ہیں۔ تم کچھ پینا پسند کرو گے؟"

"فی الحال ایک پیالی گرم گرم کافی لے آؤ۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔

شوجان کے جاتے ہی مس ریٹا بن ٹھن کر ٹہلتی ہوئی وہاں آ پہنچی۔ اس کے ہونٹوں پر اس کی وہی مخصوص سحر انگیز مسکراہٹ سجی ہوئی تھی جو پہلی ملاقات میں مجھے بہت دلکش محسوس ہوئی تھی لیکن اس کی اصلیت معلوم ہونے کے بعد مجھے اس پر ترس آنے لگا تھا۔ وہ اس کی بے بسی اور پیشہ ورانہ مجبوری کی انتہا تھی کہ اس نے اپنے قدرتی خد و خال میں تبدیلی کرا کے اپنے لبوں پر مسکراہٹ کا بہروپ سجایا ہوا تھا۔

"سوری باس!" اس نے آتے ہی خوش دلی کے ساتھ کہا۔ "مجھے نہیں معلوم تھا کہ یہاں سے جانے کے بعد تم ناخوشگوار صورتحال سے دوچار ہو گئے تھے۔"

"کیا تمہیں پورے واقعات کا علم ہے؟" میں نے ٹٹولنے والے

انداز میں سوال کیا۔ حقیقت یہ تھی کہ مس پارسن کا اظہارِ افسوس مجھے ناگوار گزرا تھا اور میں یہ جاننا چاہتا تھا کہ سینڈرو نے اس واقعے کی کتنی تشہیر کی تھی۔

"نہیں!" اس نے الٹا غلط جواب دیا۔ "اس نے جب بتایا کہ تم اس کی گاڑی میں کسی اور لوٹ وغیرہ سے متفکر ہو تو میں نے بھانپ لیا تھا کہ کوئی گڑبڑ ہوئی ہے۔"

"تمہیں سینڈرو نے کچھ نہیں بتایا؟" میں نے اسے کریدنے کی نیت سے پوچھا۔

"وہ پورا بلڈاگ ہے۔" پارسن ہلکی سی جھرجھری لے کر بولی۔ "کسی کو کچھ نہیں بتاتا اور اگر سوال کیا جائے تو غرانے لگتا ہے۔ مجھے خوشی ہے کہ اب تمہارا براہِ راست واسطہ تم سے رہے گا؟"

"ضروری نہیں کہ ایسا ہی ہو۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ کلب کا براہِ راست دیکھ بھال اسی کے ذمے رہے اس لیے تمہیں محتاط زبان استعمال کرنی چاہیے۔ بیشتر معاملات تم سب سے سینئر ہے۔"

"ہم سب اس کا پورا پورا احترام کرتے ہیں۔" وہ جلدی سے بولی۔ "بلڈاگ کا خطاب میرا خود ساختہ نہیں ہے بلکہ جب وہ تھوڑی سی پی لیتا ہے تو فخریہ خود کو بلڈاگ کہنے لگتا ہے۔"

"وہ یہاں لڑکوں کے ساتھ شراب بھی پیتا ہے؟" میں نے ترش لہجے میں سوال کیا۔

"ہمارے ساتھ نہیں لیکن یہاں پی لیتا ہے۔ اس کا براہِ راست صرف میرا تعلق رہتا ہے۔ وہ دوسری لڑکیوں کو منہ نہیں لگاتا بلکہ ان کی تحقیر کا کوئی موقع ضائع نہیں کرتا۔"

اسی لمحے شوجیان ایک چھوٹی سی نقرئی ٹرے میں بھاپ اڑاتے ہوئے پیالے کے ساتھ کافی کے لوازمات لے آئی۔

مس پارسن میرے لیے کافی بنا رہی تھی کہ نشستوں کی طرف سے ملی جلی مردانہ اور زنانہ آوازیں سنائی دیں پھر ایک شریر سا قہقہہ فضا میں گونجا اور سیاہ فام جوڑے راہداری میں نظر آنے لگے۔ دونوں مرد وجیہہ اور دراز قامت تھے۔ ان کے کرخت نقوش سے ظاہر ہوتا تھا کہ اگر وہ اعلیٰ سرکاری عہدے دار نہیں تھے تب بھی زندگی کے کسی کامیاب ترین شعبے میں سیاہ و سفید کے مالک ضرور تھے۔

دونوں عورتیں اپنی وضع قطع سے مغربی طرزِ زندگی کی دلدادہ نظر آ رہی تھیں۔ وہ اونچی آوازوں میں گفتگو کرتے ہوئے جس طرح ہنس رہی تھیں اس سے ظاہر ہوتا تھا کہ ان کی کھوپڑیوں پر الکحل کا خمار سوار تھا۔

مس پارسن کافی کی پیالی میرے سامنے رکھ کر معذرت کرتی ہوئی اٹھی اور وہ خانے سے برآمد ہونے والے جوڑوں کی طرف بڑھ گئی۔ اس نے شاید رسمی انداز میں ان چاروں کو الوداع کہا تھا پھر دروازے سے نکلنے سے پہلے ان میں سے سفید تر بالوں والے ایک شخص نے اچانک مس پارسن کو لپٹ دانے ہاتھ میں سمیٹ لیا۔ دونوں عورتیں یہ منظر دیکھ کر زور زور سے ہنسنے لگیں پھر وہ چاروں پارسن کو وہیں چھوڑ کر باہر نکل گئے۔

مس پارسن نے فیری طور پر اپنے بال درست کرتے ہوئے میری طرف واپس آئی تھی۔ مسکراہٹ تو خیر اس بے چاری کی مجبوری تھی لیکن اپنی نوکری پہ اس کی تیوریوں پر ذرا بھی بل نہیں آیا تھا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے جانے والی عورتوں کی طرف سے کی جانے والی تذلیل کو وہ اپنی پیشہ ورانہ ضروریات کا جزو سمجھ کر نظر انداز کر گئی ہو۔

"یہ دونوں بیویاں تھیں یا داشتائیں؟" وہ برداشت کر گئی تھی لیکن میں اس کی توہین کو آسانی سے سہہ نہ سکا اس لیے اس سے وہ تلخ سوال دریافت ہی کر لیا۔

"ایک بیوی تھی، دوسری کو جو دل چاہے سمجھ لو۔" وہ مسکراتے ہوئے خوش خلقی کے ساتھ بولی۔ "سفید بالوں والا شہر کا ایک ایسا افسر تھا جس کا ذرا سا اور کام بھی شہر کے امن و امان پر اثر انداز ہوتا ہے۔ وہ اپنی بیوی کے ساتھ ہی یہاں آتا ہے لیکن اس کا ساتھی ایک صنعت کار تھا جو اپنی جعلی اور اصلی بیوی کو اپنی کوٹھی کے دریچوں میں قید رکھتا ہے لیکن دوسری نام نہاد بیوی کو تحفے کے طور پر سرکاری اہل کاروں کی نذر کرتا رہتا ہے اور اس کے بل بوتے پہ ناقابلِ تصور فائدے حاصل کر لیتا ہے۔" اس نے کہا۔

"اور شاید اسی افسر نے جاتے جاتے تمہیں اپنے بازو میں سمیٹنے کی کوشش کی تھی؟" میں نے پارسن سے وہ سوال کرتے ہوئے اپنے حلق میں کچھ سی تلخی گھلتی محسوس کی۔

"اس سے کیا فرق پڑتا ہے؟" وہ بے پروائی سے بولی۔ "میرا کیا گھس جاتا ہے۔ وہ خوش ہو کر چلا گیا اور اب اگلی بار نئی اسامیاں لے کر یہاں آئے گا۔ معاف کرنا، تم میرے پاس مشورہ ہو لیکن اپنی اعلیٰ سوسائٹی کے رواج سے بالکل بے خبر معلوم ہوتے ہو۔ یہ ایک بہت کشش انگیز اور غلاظت ودگرداب ہے۔ باہر کھڑے ہو کر دیکھو گے تو تمہیں اندر بہار ہی بہار نظر آئے گی لیکن ایک بار تم اس دلدل میں شامل ہو گئے تو پھر اس گرداب سے باہر تمہیں زندگی بے رنگ اور بے کیف نظر آنے لگی۔"

"ہائی فائی سوسائٹی!" میں نے دل ہی دل میں سوچا۔ "جسے زندہ رکھنے اور پروان چڑھانے کے لیے پارسن اور شوجیان جیسی لڑکیوں کے ایندھن کی ضرورت ہوتی ہے۔"

"اس سوسائٹی میں تمہارا مقام اور کردار کیا ہے؟" میں نے

اس سے سوال کیا تھا۔

"اس بزنس کا ہر شخص راتوں رات مادی ترقی کی معراج پا لینے کے لیے کوشاں رہتا ہے۔ جو کامیاب ہو جاتے ہیں، وہ معززین کہلاتے ہیں اور جو ٹھوکریں کھاتے ہیں، وہ میری طرح سمجھوتوں پہ آ جاتے ہیں لیکن دونوں صورتوں میں وہ اسی گرداب میں پھنسے رہتے ہیں۔ اس ماحول میں زندگی اتنی رنگین اور سہل ہے کہ ایک بار اس کا مزہ لگ جائے تو پھر کوئی اپنی خوشی سے نہیں چھوڑتا۔ طاقتور، مالدار، با اختیار اور فیاض لوگوں کی صحبت میں زندگی کا مزہ ہی کچھ اور ہوتا ہے۔ ہر خواہش اتنی آسانی سے پوری ہو جاتی ہے کہ اپنے اوپر کبھی کبھی رشک آنے لگتا ہے۔ میری عمر اتنی زیادہ نہیں ہے لیکن میں بڑے اعتماد سے دعویٰ کر سکتی ہوں کہ میرے دل میں کوئی حسرت باقی نہیں رہی ہے۔ میں نے یہ راستہ منتخب نہیں کیا ہوتا تو بینکاک اور سنگاپور کے نائٹ کلبوں کے ایجنٹ دو وقت کی روٹی اور سر چھپانے کے ٹھکانے کے عوض برسوں پہلے میرے وجود کو ایک بے رونق اور کھوکھلے ڈھانچے میں بدل چکے ہوتے۔"

"اجازت ہو تو دروازے، کھڑکیاں اور فالتو روشنیاں بند کر دی جائیں؟" اسی وقت ایک نئی لڑکی نے ہماری گفتگو میں مداخلت کرتے ہوئے بہت ادب کے ساتھ پارسن سے سوال کیا۔

"ہاں!" اس نے میری طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "لیکن ہم تھوڑی دیر یہاں بیٹھیں گے۔ شاید تمہارا باس سے تعارف نہیں ہوا۔" اس کا فقرہ مکمل ہوتے ہی وہ لڑکی احتراماً تقریباً رکوع کی حد تک جھک گئی۔

"اور یہ شی کا وا ہے... مس شی کا وا!" پارسن نے تعارف مکمل کراتے ہوئے کہا۔

"یہ جتانا بے سود ہے، میں جانتا ہوں کہ یہاں کام کرنے والیاں مس ہی ہوں گی۔ ایسے آزاد پیشوں میں شوہروں والیاں چل ہی نہیں سکتیں۔" شی کا وا کے چلے جانے کے بعد میں نے ہنس کر کہا۔ میں دانستہ مس پارسن کے ساتھ اپنے مراسم کو دوستانہ رکھنا چاہتا تھا کیونکہ میری دانست میں وہ آگے چل کر کارآمد ثابت ہو سکتی تھی۔

اسی لمحے ٹیلی فون پر آپریٹر کی آواز نے مجھے چونکا دیا۔ "باس! تمہاری کال ہے۔ دوسری طرف سے چیف بول رہا ہے۔"

"ادھر ملا دو۔" میں نے مس پارسن کی ڈیسک کی طرف لپکتے ہوئے کہا۔ "اور تم دونوں چھٹی کرو۔ مجھے جس کی ضرورت ہوگی اسے بلا لوں گا۔"

میں نے ریسیور اٹھایا تو وہ دونوں تیز قدموں سے واپس جا رہی تھیں۔ مس شی کا وا گراؤنڈ فلور کے ایک [illegible] وہ [illegible] میں کھڑکیوں کے پردے برابر کرکے فاضل روشنیاں بجھانے میں مصروف تھی۔

"ہیلو! شونڈرا اسپیکنگ۔" میں نے ریسیور سنبھال کر دھیمی آواز میں کہا۔

"تم نے کمال کر دکھایا ہے شونڈرا!" دوسری طرف سے سیٹھ حبیب جیوانی کی پُرجوش آواز سنائی دی۔ "مجھے افسوس ہے کہ میں نے تمہارے اندازوں کی تردید کرتے ہوئے اپنی رائے ظاہر کرنے میں عجلت سے کام لیا تھا..."

"کوئی بات نہیں، ایسا ہو جاتا ہے۔ تم نے مجھے ایک ہفتے کا وقت دیا تھا لیکن میں نے دو دن گزرنے سے پہلے اپنا کام پورا کر لیا اور اس پورے کھیل میں ہم نے شاید صرف عجائب گل خان کو کھویا ہے لیکن میں اس کے قاتل کو معاف نہیں کروں گا۔ اسے میرے آدمی پر ہاتھ ڈالنے کی قیمت ادا کرنی ہوگی۔"

"گڈ!" اس کی تحسین آمیز آواز ابھری تھی۔ "سیٹھ وسیم میں اس حوصلے کی کمی ہے۔ تمہاری جگہ وہ ہوتا تو عجائب گل کی موت کو خاموشی سے برداشت کر گیا ہوتا۔"

"چھوٹے مجرموں پر اپنی طاقت اور اختیار کا مظاہرہ کیے بغیر نہ ہم اپنی ساکھ بنا سکتے ہیں اور نہ چھوٹے مجرموں پر اپنی دھاک بٹھا سکتے ہیں۔" میں نے زیرِ لب مسکراہٹ کے ساتھ کہا کیونکہ حبیب جیوانی نے اپنی ہرزہ سرائی کے معاملے کو یکسر نظر انداز کرتے ہوئے گفتگو کا رخ سیٹھ وسیم کی طرف موڑ دیا تھا تاکہ مجھ سے گفتگو کرتے ہوئے وہ خود کو مزید خفت اور ندامت سے محفوظ رکھ سکے۔

"تم نے آتے ہی اپنے وجود کو منوا لیا ہے۔" اس کا لہجہ بدستور ستائشی تھا۔ "مضبوط سہارا پاکر مجھے محسوس ہونے لگا ہے کہ اب میں جلد ہی اس علاقے میں خود مختار ڈون کا منصب حاصل کر لوں گا اور پھر مجھے باہر سے کسی کی خوشنودی یا مدد کی ضرورت نہیں رہ جائے گی۔"

"یہ تمہارا اور اوپر والوں کا معاملہ ہے کہ وہ پوری صورتحال کو کس زاویے سے دیکھتے ہیں۔ مجھے تم ہر جگہ اور ہر وقت بیدار اور مستعد پاؤ گے۔ تم سے دوستی کی ہے تو اب آخر تک اس کو نبھاؤں گا۔"

"سیٹھ وسیم سے پتا چلا تھا کہ تمہاری مسلسل مار سے ڈی ڈی کا دماغ الٹ گیا تھا اور آخر کار وہ لیاقت آباد میں ایک مشتعل ہجوم کے نرغے میں پھنس کر مارا گیا۔ فسادات کی جو آگ اس نے اپنی سازش سے بھڑکائی تھی، وہ خود اسی کے شعلوں میں جل کر راکھ ہو گیا۔" اس کی آواز ابھری۔

"محسوس یہی ہوا تھا لیکن درحقیقت ایسا نہیں ہوا تھا۔ اسے اتنی بری طرح زدوکوب کیا گیا تھا کہ اس کے ہاتھ پیر ٹوٹ گئے تھے لیکن وہ سخت جان زندہ پھر بھی وہاں سے فرار ہو کر [illegible] بیٹھ

میں اپنے ایک دوست کے گھر میں پناہ لینے میں کامیاب ہو گیا۔ شاید تمہیں یہ جان کر حیرت ہو کہ دلدار آغا نے اپنے دوست کی مدد سے تھوڑی دیر قبل مجھے اپنا قیدی بنا لیا تھا۔ میں بڑی مکاری اور چالبازی سے خود کو بچا کر اسے ہلاک کرنے میں کامیاب ہوا ہوں۔ معلوم ہو رہا تھا کہ اس کی موت میرے ہاتھوں لکھ دی گئی تھی اس لیے وہ قسمت کا مارا پھر ایک مرتبہ میرے سامنے آ گیا تھا۔"

"تمہیں اس نے قید کیا تھا؟" حبیب جیوانی کی تحیر زدہ آواز ابھری۔ "لیکن سیٹھ تم نے تو بتایا تھا کہ تمہیں سینٹرل ایکسائز والوں نے کلفٹن سے گرفتار کیا تھا۔ میں نے اسے ہدایت دی تھی کہ ریٹا پر دباؤ ڈال کر اسرار رضوی کو ہر قیمت پر تمہاری مدد کے لیے مجبور کیا جائے۔ اس کی کوششوں کا نتیجہ جاننے کے سلسلے میں یہ میری تیسری فون کال ہے۔ مجھے تمہاری رہائی کی سب سے زیادہ فکر تھی لیکن ابھی فون پر تمہاری آواز سن کر میں جوش اور خوشی کے عالم میں سب کچھ بھلا بیٹھا۔ تو کیا اسرار نے تمہارے لیے کچھ نہیں کیا؟"

"بس یہ سمجھ لو کہ میں اسرار کے تیار کیے ہوئے تابوت میں سے اچھل کر بھاگا ہوں۔" میں اپنے لہجے میں پیدا ہونے والی تلخی پر قابو نہ پا سکا۔ "ہم اسرار رضوی کو ریٹا کا عاشق زار اور اپنا وفادار سمجھ رہے تھے جبکہ وہ ڈی ڈی کا واحد قریبی دوست اور کاروباری شریک ہے۔ زخمی ہونے کے بعد دلدار آغا فرار ہو کر منوڑا آئی لینڈ میں اسی کے گھر پہنچا تھا اور پھر ریٹا کی فرمائش پر ان دونوں نے مجھے سینٹرل ایکسائز کی حوالات سے نکال کر اپنا قیدی بنا لیا تھا۔ آج مجھ سے ذرا بھی چوک ہوئی ہوتی تو اس وقت فون پر تم سے باتیں کرنے کے بجائے چوکنڈی کے ویرانے میں بے گور و کفن پڑا ہوا ہوتا اور گیدڑ میری لاش کو چاٹ رہے ہوتے۔"

اس کے متجسسانہ استفسار پر مجھے اس کو اپنی گرفتاری سے گلو خلاصی تک کے واقعات پوری تفصیل سے بتانے پڑ گئے۔

"اس کا مطلب ہوا کہ اسرار نے ہمارے ساتھ دغا کی ہے؟" پوری تفصیل سن کر وہ برہمی کے عالم میں بولا۔

"دغا تو اس وقت ہوتی جب اسے میرے اور ریٹا کے تعلق کے بارے میں معلوم ہوتا۔ وہ تو مجھے کوئی ریٹا کا ذاتی معاملہ سمجھ رہا تھا اس لیے اسے کوئی دوش نہیں دیا جا سکتا۔ ہماری غلطی ہماری اپنی ہے کہ ہمیں اسرار کے دلدار آغا کے ساتھ مراسم کے بارے میں کچھ معلوم نہیں تھا۔ غافل مسافروں کی طرح ہم جد و جہد کیے بغیر ایک گھنے جنگلے راستے پر چل رہے تھے جہاں اچانک ہی موت ہم تک بھی پہنچ سکتی تھی۔"

"کیا تم یہ کہنا چاہ رہے ہو کہ اس معاملے میں سارا قصور سیٹھ کا تھا؟" اس نے کھنچتے ہوئے لہجے میں پوچھا۔

"سیٹھ کو وقت پر بال کا پتا نہیں بتایا جا سکتا۔" میں نے بے رخی کے ساتھ کہا۔ "اسے قصوروار ٹھہراؤ گے تو تم بھی اپنی ذمے داری سے نہیں بچ سکو گے کیونکہ اپنے ماتحتوں کی کارگزاری کی آخری ذمے داری تم ہی پر آتی ہے۔"

"اور وہ شعور کا بچہ اسرار اس وقت بھی کلب میں ریٹا کے ساتھ رنگ رلیاں منا رہا ہے۔" میری منطق سن کر ایک دم ہی اس کا پارا چڑھ گیا۔

"وہ چوکنڈی سے سیدھا میرے ساتھ براہ راست کلب میں ضرور گیا ہے لیکن اس وقت اس کے اعصاب کسی عیاشی کے قابل نہ ہوں گے کیونکہ چوکنڈی کے ویرانے میں اس نے اپنی ہدایات کے سہارے مجھ سے اپنے عزیز ترین دوست کی لاش ٹھکانے لگوائی ہے اور پھر وہ اپنی ریٹا کے ساتھ تنہا نہیں ہے۔ اس کی کھوپڑی میں میری اہمیت بٹھانے کے لیے سیٹھ بھی اس کے سر پر موجود ہے۔"

"کیوں نہ اس کا بھی پتا صاف کروا دیا جائے؟" سیٹھ حبیب نے سوال کیا۔ اس کے لہجے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ اپنے ارادے کو عملی جامہ پہنانے کے بارے میں بہت سنجیدہ ہے۔

"یہ تو سب سے آسان کام ہے۔" میں نے بلا توقف جواب دیا۔ "لیکن یہ سوچ لو کہ اس کے رتبے کے کسی اور اہم سرکاری افسر کو رام کرنے کے لیے ہمیں کتنی ریاضت کرنی پڑے گی۔ ایسے مطلب پرست اور عیش کوش افسران ہم جیسی کسی بھی تنظیم کے لیے قیمتی اثاثہ ثابت ہوتے ہیں۔ میری رائے میں اسرار کو ختم کرنے کے بجائے اسے پالنا ہی بہتر رہے گا۔ آج وہ ڈیپ سے مکمل کنٹرول میں آ جائے گا۔ دلدار آغا کا قیدی بننا اور پھر بچ نکلنا تو بعد کی باتیں تھیں لیکن اصل کردار اسرار کا ہی تھا۔ اگر وہ مجھے حوالات سے فوری آزادی نہ دلاتا تو اگلا سورج طلوع ہونے تک میرے خلاف ضمیر یا استغاثہ تیار ہو سکتا تھا جس کا توڑ کرنا ہم میں سے کسی کے بھی بس میں نہیں ہوتا۔"

"تم فوری فائدوں کے بجائے مستقبل پر نگاہ رکھتے ہو اور یہی بات مجھے پسند ہے۔" قدرے توقف کے بعد سیٹھ حبیب جیوانی کی مصالحانہ آواز سنائی دی۔ "اچھے ان مشوروں کی روشنی میں اب تم مجھ سے کیا چاہتے ہو؟ میرا خیال ہے کہ میں تمہاری رائے اور مشوروں کو نظر انداز کر کے زیادہ عرصے تک کاروبار نہیں چلا سکتا۔"

"میرے لیے اہمیت اس بات کی ہے کہ تم باہر سے آنے والے بدمعاش گوروں کے احکام کی تعمیل کرنے کے بجائے خود اپنے ولن بن جاؤ۔" میں نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔ "اسی لیے اسرار رضوی کی حالیہ حرکت کو قطعی نظر انداز کر دو۔ ڈی ڈی جہنم واصل ہو چکا ہے۔ اسرار کو بھی صورتحال کا ادراک ہو گیا ہے۔ وہ یہ بھی جانتا ہے

کر اس کی کلب کی بے اعتدالیاں کبھی بھی منظرِ عام پر آ کر اس کا مستقبل تباہ کر سکتی ہیں۔ اس لیے آنے والے دنوں میں وہ ہمارے لیے اثاثہ ثابت ہوگا...!"

"چلو! میں نے یہ بات مان لی، وہ زندہ رہے گا۔" اس نے میری بات کاٹ کر کہا۔ "لالہ اسرار کو میں تمہارے ڈسپوزل پر چھوڑ رہا ہوں۔ جب تک چاہو اس خبیث کو زندہ رکھو اور جب چاہو میری کسی اجازت کے بغیر اسے عدم آباد کو روانہ کر دو۔ یہ بات ہر وقت ذہن میں رکھنا کہ میں فرد سے زیادہ اہمیت اپنی تنظیم کو دیتا ہوں۔"

"میں تمہاری رائے کو مسترد نہیں کرتا لیکن میرے لیے یہ کوئی تنبیہ نہیں ہے۔ کبھی کبھار افراد تنظیم سے زیادہ اہم ہو جاتے ہیں، جیسے اسرار رضوی اپنے حرام پن کے باوجود میری نظروں میں اہمیت رکھتا ہے۔ تنظیم یعنی مافیا کے زری مفادات کا تقاضا ہے کہ اسے موت کے گھاٹ اتار دیا جائے لیکن میں اس کی زندگی میں اپنے بہتر مستقبل کی تصویر دیکھ رہا ہوں اس لیے میں نے تم سے اسے زندہ رکھنے کی سفارش کی ہے۔"

"رکھو! اسے زندہ رکھو!" وہ اضطراری لہجے میں بولا۔ "تم نے چوبیس گھنٹوں سے بھی کم مدت میں اپنی جو بے باکی اور خوف آور کارکردگی دکھائی ہے اس کے بعد تمہارے کسی بھی فیصلے پر کسی اعتراض کی کوئی گنجائش نہیں ہے لیکن ساتھ ہی ایک معاملہ ہر صورت میں متنازعہ ہے۔"

"وہ کیا ہے؟" میں نے تیز اور ترش لہجے میں سوال کیا۔

"سراج اور لاکھوں کا مال کیسے تمہارے ساتھ ہی پکڑا گیا تھا؟" اس کی پُرسکون آواز ابھری۔

"سیٹھ نے تمہیں بتایا ہوگا۔ اسی کے ساتھ لین دین میں سینٹرل ایکسائز والوں نے چھاپا مار کر ہمیں رنگے ہاتھوں گرفتار کیا تھا۔ وہ لوگ کافی عرصے سے سراج کے پیچھے لگے ہوئے تھے۔"

"اس چھاپے میں نشانہ کون تھا؟" اس نے متجسس لہجے میں سوال کیا۔

"بظاہر سراج ہی ان کی نظروں میں تھا۔" میں نے کہا۔

"لیکن سراج نے حوالات سے فرار ہونے کے بعد ... اس کا کہنا ہے کہ چھاپا پڑنے کے وقت لین دین مکمل ہو چکا تھا۔ ہیروئن تمہاری تحویل میں تھی اور شناختی کا غذ کے نوٹوں کے بریف کیس اس کے قبضے میں آ چکے تھے۔"

"وہ درست کہہ رہا ہے۔ حوالات میں بھی میری اس سے بحث ہوئی تھی۔ دھوکا اور بدمعاملگی کی بات دیگر ہے لیکن یہ حقیقت ہے کہ بدقسمتی سے ڈیل پوری ہوتے ہی چھاپا پڑ گیا تھا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ لاکھوں کی رقم ہمارے ذمے پڑے گی تاکہ اس

کی آواز تشویش آمیز ہو گئی۔ "مال کے بارے میں اسرار کا کیا رویہ ہے؟ اس سے بات تو ہوئی ہوگی تمہاری؟"

"اس نے مجھے اپنا مخبر قرار دے کر رہائی دلائی ہے۔ اپنے ماتحت عملے کے ساتھ اس کا رویہ بہت سخت اور دو ٹوک تھا۔ ان لوگوں نے مال ریکارڈ پر چڑھا کر مجرموں کو مفرور دکھایا ہوگا۔ پیکٹ بازیاب ہونے کی اب کوئی امید نہیں۔ یقیناً وہ سرکاری مال قرار دیا جا چکا ہوگا۔"

"تم سیٹھ سے مشورہ کر کے اسرار پر دباؤ ڈال سکتے ہو۔" وہ بولا۔ "وہ اپنے اختیارات سے کام لے کر مال خانے سے وہ پیکٹ تبدیل کرا سکتا ہے۔ اس کام میں لاکھ دو لاکھ خرچ بھی ہو جائیں تو پروا نہیں ہونی چاہیے جبکہ زاد و خان اس معاملے میں ہم سے ایک پیسے کی بھی رعایت نہیں کرے گا۔"

"میں بات کیے لیتا ہوں لیکن اطلاعاً یہ بتا دوں کہ سیٹھ کے بھی ہاتھ صاف نہیں ہیں۔ وہ مال بیچ کر اپنا دو فیصد کمیشن لیتا تھا...!"

"میں نہیں مان سکتا۔" اس نے میری بات کاٹ کر بے یقینی سے کہا۔

"تمہارے نہ ماننے سے حقائق نہیں بدل سکتے۔ اس نے خود مجھ سے اپنی ہیرا پھیری کا اعتراف کیا ہے۔" میں نے خوشگوار لہجے میں کہا۔ "اس طرح وہ تمہاری مجبوری کی قیمت وصول کرتا رہا ہے۔"

"وہ اس قدر ناقابلِ اعتماد ہے تو اسے گولی مار دی جانی چاہیے۔" سیٹھ کے بارے میں اس انکشاف نے سیٹھ حبیب کو شدید صدمہ پہنچایا تھا۔

"میں نے تمہیں صرف اطلاعاً آگاہ کیا ہے۔" میں نے سختی کے ساتھ کہا۔ "تم سیٹھ پر یہ ظاہر نہ ہونے دینا کہ تم اس کے ہیر پھیر سے واقف ہو چکے ہو۔ تمہارے خوف سے فائدہ اٹھاتے ہوئے میں خود ہی اس کے دماغ کے کیڑے جھاڑ دوں گا۔ اسرار رضوی کے معاملے میں بھی اس سے مجرمانہ غفلت سرزد ہوئی ہے کہ وہ دشمنی کے ساتھ اس کی ہمدردی سے بالکل بے خبر تھا۔ ایسی بڑی بڑی باتوں کو نظر انداز کر کے ہم اپنی بنیادیں کھوکھلی کر رہے ہیں۔ دشمن کے آدمیوں کا ہمارے درمیان گھسنا کسی بھی وقت خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔"

"ہم تو کچھ بھی نہیں، اب تمہارے سامنے ہیں اور تم خود بھی ہم میں سے ہو۔ مجھے خوشی ہے کہ تم نے اپنا چارج سنبھالتے ہی ہر طرف دیکھ بھال شروع کر دی ہے اور اپنی گرفت مضبوط کر رہے ہو۔ اب مجھے ان تمام معاملوں کی اطلاع دینے کی ضرورت نہیں۔ بہتر تنظیم اور کارکردگی کے لیے تم اپنی صوابدید کے مطابق فیصلے کر سکتے ہو۔ ویسے سیٹھ اس وقت اوپر سے آ گئے تو میں اس سے کچھ بات

کرنا چاہتا ہوں۔“

”اسے بالکل نہ چھیڑنا۔“ میں نے جلدی سے کہا۔ ”اس پر اپنی ذات کا بھرم قائم رہنے دو۔ ایک بار یہ بھرم ٹوٹ گیا تو وہ میرے بھی قابو سے باہر ہو سکتا ہے۔“

”ٹھیک ہے۔ میں نے اپنے معاملات اب تمھیں سونپ دیے ہیں۔ جو چاہو کرتے رہو لیکن مجھے آگاہ کرتے رہنا۔ صبح میں ہی فون پر تم سے بات کروں گا۔“ اس نے تھکے ہوئے لہجے میں کہا تھا۔

”شہر میں پولیس اور نیم فوجی دستوں کا بھاری گشت جاری ہے۔ آثار و قرائن سے ظاہر ہو رہا ہے شہر کے حساس اور فسادزدہ علاقوں میں کرفیو کا نفاذ ہو چکا ہو گا اس لیے صبح میرا دفتر جانا یقینی نہیں ہے۔ اگر مجھ سے رابطہ قائم نہ ہو سکے تو اس کا برا نہ منانا۔ مجبوری یہ ہے کہ میرے پاس تم سے رابطے کا کوئی ذریعہ نہیں ہے۔“

ریسیور پر اس نے ایک گہری سانس کی آواز آئی پھر وہ بوجھل لہجے میں بولا۔ ”تمھیں معلوم ہے کہ آزاد اور خود مختار ہوتے ہوئے بھی میں اپنے حالات کا قیدی ہوں۔ جب تک میرا ہم شکل غیر ملکی جیل میں سزا کاٹ رہا ہے میں یہاں منظرِ عام پر نہیں آ سکتا۔ اپنی پوری شناخت کے ساتھ میری زندگی بس اپنی بیوی تک محدود ہو کر رہ گئی ہے اور وہ بے چاری محض میری وجہ سے میرے والدین سے علیحدہ ہو کر الگ گھر میں رہ رہی ہے تاکہ ہم دونوں اکٹھے رہ سکیں لیکن میرے گھر والے اسے آزاد خیال اور رنگین مزاج سمجھنے لگے ہیں۔ میرا اکلوتا بیٹا مجھ سے دور ہاسٹل میں رہ کر تعلیم حاصل کر رہا ہے۔ اپنی بیوی اور بچے کے مستقبل کو کسی بدشگونی سے بچائے رکھنے کے لیے میں نے یہاں خود کو چھپایا ہوا ہے اور اسی لیے میں نے اپنا فون نمبر کسی کو نہ دینے کا اصول بنایا ہوا ہے۔“

”میں تمھیں مجبور نہیں کر رہا بلکہ تمھیں اپنی مجبوری بتا رہا تھا۔“ میں نے اس کی بات کاٹتے ہوئے مصالحانہ لہجے میں کہا۔ ”اپنی مجبوریوں کو تم بہتر سمجھتے ہو۔“

”تم نے میری پوری بات نہیں سنی۔“ اس کی آواز ابھری۔ ”دوسروں کی بات اور ہے لیکن تم ان سب سے مختلف ثابت ہو رہے ہو۔ میرا دل چاہتا ہے کہ اس بارے میں تم پر اعتماد کر لیا جائے لیکن میں توقع رکھوں گا کہ تم فون نمبر کے ذریعے میرے گھر تک رسائی حاصل کرنے کی کوشش نہیں کرو گے۔“

”مجھے تمھارے گھر سے کیا غرض ہو سکتی ہے۔“ میں نے بے پروائی سے کہا۔ ”پھر بھی تم مجھے نمبر نہ دو تو بہتر ہے۔ بلاوجہ میری ایک اور ذمے داری بڑھ جائے گی۔ جب سیٹھ تمھارے گھر کا نمبر جانے بغیر کام چلا رہا ہے تو مجھے کیا دشواری پیش آ سکتی ہے۔ ایسا ہی ضروری سمجھتے ہو تو کوئی ٹرانسمیٹر کیوں نہیں خرید لیتے؟“

”تمھاری تجویز معقول ہے مگر پھر بھی تم نمبر لکھ ہی لو۔“ میرے کافی انکار کے باوجود اس نے مجھے اپنے گھر کا نمبر لکھوا ہی دیا۔

ان ہی شرطوں پر میری بیوی گھر پر ہوتی ہے۔ رات میری رہائی کے پس منظر اور میری موجودہ سرگرمیوں کے بارے میں سب کچھ معلوم ہے۔ تم اس کے پاس پیغام چھوڑ سکتے ہو۔“

وہ پہروں کے وقفے سے کروٹوں کہا چکا تھا لیکن اس بیش قیمت پیکیٹ کے ہاتھ سے نکل جانے پر بہت متفکر تھا جو میٹرنل ایکسائز والوں کی تحویل میں تھا۔ اسی کے ساتھ وہ شہر کے کارکنوں کی طرف سے بھی فکر مند تھا۔ شہر میں انتظامیہ پوری مستعدی کے ساتھ دلدار آغا کو تلاش کر رہی تھی لیکن وہ لاپتا تھا۔ جب تک اس کی موت کی خبر کی تشہیر نہ ہوتی اس کے حواریوں کے حوصلے پست نہیں کیے جا سکتے تھے۔ اس کا خیال تھا کہ ڈنڈی کی موت کی خبر پھیلانے کے بعد معراج دین عرف ماجے کے ساتھ ہم اپنے روابط استوار کر سکتے ہیں۔

میں نے اسے ان تمام باتوں کی طرف سے بے فکر ہو جانے کا مشورہ دیا تب کہیں اس نے فون کا سلسلہ منقطع کیا اور میں نے ریسیور کریڈل پر ڈال کر مشکل فون ڈائریکٹری سنبھال لی۔

پہلے میرا ارادہ پولیس کے محکمے سے رجوع کرنے کا تھا اور میں نے ڈائریکٹری میں سے چند اعلیٰ افسران کے نمبر بھی نکال لیے تھے مگر ایک نئے خیال کے تحت میں نے اپنا ارادہ ترک کر دیا اور شہر کے سب سے بڑے روزنامے کے دفتر کا نمبر ملا لیا۔

اخبار کے آپریٹر سے پتا چلا کہ وہاں کرائم ایڈیٹر نام کی کوئی اسامی نہیں تھی البتہ جرائم کی خبروں کے شعبے میں چیف کرائم رپورٹر ضرور تھا۔

ابتدا میں چیف کرائم رپورٹر کا رویہ سرد مہرانہ تھا۔ غالباً اسے اکثر فون پر بے سروپا اطلاعات ملتی رہتی تھیں اس لیے وہ میری فون کال کو بھی کوئی اہمیت دینے کے لیے تیار نہیں تھا لیکن جب میں نے شاہ بلیغ کی تباہی اور دلدار آغا کی روپوشی کا ذکر چھیڑا تو وہ میری باتوں میں دلچسپی لینے پر مجبور ہو گیا۔

”میرا خیال ہے کہ دلدار آغا ایک شریف اور معزز شہری ہے جو اپنے خلاف بدمعاشوں کی ریشہ دوانیوں پر خوف زدہ ہو کر روپوش ہو گیا ہے۔ پولیس والے بلاوجہ اس کا پیچھا کر رہے ہیں۔“ تا اس نے میرے سوال پر اپنی رائے کا اظہار کرتے ہوئے سوال کیا۔ ”مگر تم اس کے بارے میں کیا جانتے ہو؟“

”دلدار آغا شریف آدمی نہیں بلکہ جرائم پیشہ شخص تھا۔“ میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ ”وہ ڈنڈی کے نام سے شہر تک جرائم پیشہ لوگوں کے ایک مضبوط گروہ کی سرپرستی کرتے ہوئے شہر میں منظم

پہچانے پر ہیروئن فروخت کراتا تھا۔ اسی کے ساتھ اپنی فیکٹری سے ادویات کیپسولز کے نام سے ہونے والا منشیات کی آڑ میں ہیروئن سے بھرے ہوئے کیپسولز باہر اسمگل بھی کرتا تھا۔ اس کے فروٹ فارم پر جو کچھ ہوا اس کی بنیاد پیشہ ورانہ رقابت تھی۔ اس نے چلا کر اس بارے میں فرقہ وارانہ افواہیں پھیلا کر شہر میں فساد کرا دیا ہے۔ نامعلوم کاروں سے بے گناہ اور نہتے راہگیروں پر گولیاں برسانے والے بھی اسی کے کارندے تھے۔ میری تحقیق ختم ہونے والے جرائم کی تاریخ کی سب سے بڑی خبر ہے۔ سنو! اور اس خبر کا کلائمکس یہ ہے کہ وفادار آغا اپنی ساری بدمعاشیوں کے باوجود اپنے دشمنوں کے ہاتھوں جہنم واصل ہو چکا ہے۔ اس کی بے گور و کفن لاش پولکڈی کے قبرستان کے قریب ویرانے میں پڑی ہوئی ہے۔ تم اپنے فوٹوگرافر کے ساتھ وہاں چلے جاؤ تو صبح کے شمارے میں ایک دھماکا خیز خبر اپنے قارئین کے لیے پیش کر سکو گے۔"

میں اپنی بات مکمل کر کے خاموش ہوا تو دوسری طرف سے کوئی جواب نہیں سنائی دیا۔ میں نے دو تین مرتبہ ہیلو ہیلو کہا لیکن دوسری طرف بدستور سناٹا چھایا رہا اور میں نے بوکھلا کر فوراً ہی فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔ میں نے اندازہ لگایا کہ اس رپورٹر نے میری فون کال کو کسی ڈکٹا فون سے منسلک کر دیا تھا تاکہ میرا پیغام، میری اپنی آواز میں کیسٹ پر ریکارڈ ہو جائے اور وہ خود کسی دوسرے فون پر ایکسچینج سے میرا نمبر ٹریس کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔ اس نے میری زبان سے وفادار آغا کا نام سنتے ہی فرض کر لیا تھا کہ میں اسے اپنے فون نمبر یا کسی اور شناخت سے آگاہ نہیں کروں گا۔

تیر کمان سے نکل چکا تھا جو ہونا تھا وہ ہو چکا تھا اور اسے واپس لوٹانا میرے بس سے باہر تھا مگر پھر بھی میرا دل کہہ رہا تھا کہ میں نے جلد ہی فون کا سلسلہ منقطع کر دیا تھا جس کی وجہ سے میرا فون نمبر ٹریس نہ ہو سکا ہوگا۔

اس رپورٹر نے میری کال کو ریکارڈنگ مشین سے منسلک کرنے کے بجائے مجھے باتوں میں الجھا کر اپنے کسی ساتھی کو کال ٹریس کرنے پر مامور کر دیا ہوتا تو ڈی کے تنازع میں اس عمارت کا حوالہ بھی آنے کا امکان پیدا ہو سکتا تھا جو لیکن اس وقت ختم ہو گیا تھا۔

میں نے فون سے فارغ ہو کر گرد و پیش کا جائزہ لیا تو سینڈو ڈبوں والے جنتے کے قریب کھڑا پارسن سے گفتگو کر رہا تھا۔ وہ دونوں کسی اہم مسئلے پر غور کر رہے تھے لیکن ان کی توجہ مجھ پر بھی مرکوز تھی اس لیے میرا اشارہ پاتے ہی وہ دونوں میری طرف آ گئے۔

"دیر بہت ہو گئی ہے اب واپس چلنا چاہیے۔" میں نے سینڈو سے کہا۔

"چاہو تو یہاں بھی رک سکتے ہو۔ اوپر سب کمرے خالی ہیں۔ شہر کے حالات خراب ہیں۔ بہتر صورت حال کا انتظار کر کے چلے جانا۔" پارسن نے خالص گھریلو عورت کی طرح پیشکش کی۔

لیکن میں وہاں نہیں رک سکتا تھا اس لیے سینڈو کو ساتھ لے کر باہر نکل گیا۔ اس نے اسرار رضوی سے اپنی ملاقات کے بارے میں زبان کھولنے کی کوشش کی تھی مگر میں نے اسے خاموش کر دیا۔

وہ کلفٹن سے میری گاڑی واپس لے آیا تھا۔ میں نے اسی کو ڈرائیو کرنے کی ہدایت کی اور خود پچھلی سیٹ پر بیٹھ گیا۔ سینڈو نے دروازہ کھولا اور پارسن اس وقت تک وہیں باہر کھڑی ہاتھ ہلاتی رہی جب تک ہماری گاڑی ریسٹورنٹ کے پھاٹک سے باہر نہ نکل گئی۔

"اسرار کا تم سے ہی ہے لیکن یہ ضروری نہیں کہ وہ تمہاری ہر گفتگو میں شریک ہو۔" باہر نکل آنے کے بعد میں نے کہا۔ "اب بتاؤ کہ اسرار رضوی سے تمہاری کیا گفتگو ہوئی؟"

"تمہاری طرف سے وہ بہت زیادہ سہم گیا ہے۔ تمہارے پر اسرار انداز گفتگو سے وہ پہلے ہی پریشان تھا مگر رات کی نیوز کانفرنس تمہارے آئندہ عزائم کے بارے میں کچھ بھی پتا نہیں چل پایا۔ اس کا کہنا ہے کہ ایسے لوگ کسی بھی لمحے کوئی بڑا اور

غیر متوقع قدم اٹھا بیٹھتے ہیں۔ دنیا کو پتی لگر ٹیپ کی ہوئی ہے کہ کہیں تمہاری وجہ سے سلمٰی کے سامنے اس کی پارسائی کا بھرم نہ کھل جائے۔"

"یہ بیکار باتیں ہیں۔ یہ بتاؤ کہ مال کے بارے میں اس کا کیا ارادہ ہے؟"

"مجھے اس پیکٹ کی ماہیت کا اندازہ تھا اس لیے میں نے اسے کُرید لیا تھا۔ وہ پیکٹ سرکاری تحویل میں لے لیا گیا ہے۔ اس نے یہ اندازہ بھی لگا لیا ہے کہ سراج اس کے ماتحتوں کی غفلت کی وجہ سے فرار ہونے میں کامیاب ہوا ہے۔ وہ شاید اس سے کوئی سودے بازی کرنا چاہ رہے تھے۔ اگر تم اس سے بات کرو تو وہ اپنے ماتحتوں کو دبا کر مال خانے سے وہ پیکٹ بدلوا سکتا ہے۔"

"پیکٹ کو ضابطے کے تحت جمع کیا گیا ہے تو اس پر گواہوں کے دستخط بھی لیے گئے ہوں گے؟"

"گواہ کون سے باہر کے لوگ ہوں گے۔ محلے کے آدمی دوسرے کسی پیکٹ پر دستخط کر دیں گے لیکن وہ تمہارے ہی قابو میں آ سکے گا مانتا مجھ سے بدک رہا تھا؟"

اس وقت شہر کی سڑکوں پر ہُو کا عالم طاری تھا اس لیے ہم دونوں باتیں کرتے ہوئے جلد ہی ٹریفک لائن سے دفتر کے سامنے پہنچ گئے۔ سیٹھ کو اس تاریک اور ویران عمارت کے قریب اتار کر میں نے ڈرائیونگ سیٹ سنبھال لی اور شرف آباد میں اپنے فلیٹ کی طرف روانہ ہو گیا۔

تنہائی اور اپنے گوشۂ عافیت کا خیال میسر آتے ہی دن بھر کی بھاگ دوڑ کی تکان اس وقت ایک دم ہی رنگ دکھانے لگی تھی اور مجھے فلیٹ پہنچ کر لباس بدلنا اور بستر تک آنا تک محال نظر آ رہا تھا۔

۞

بھیانک چیخ سن کر میری نیند اچٹ گئی اور میرے دل کی دھڑکنیں یک بیک تیز ہو گئیں۔ اس وقت فلیٹ میں اندھیرا چھایا ہوا تھا اور باہر بھی روشنی کی کوئی کرن نظر نہیں آ رہی تھی جس کا مطلب تھا رات اس وقت تک پوری طرح نہیں ڈھلی تھی۔

ڈور بیل دوبارہ بجی تو میں نے ہڑبڑا کر بستر چھوڑ دیا۔ شاید پہلی بار بھی گھنٹی ہی بجی تھی جسے میرا غنودہ اور خوابیدہ ذہن بھیانک چیخ سمجھا تھا۔

"کون ہے؟" سائیڈ لیمپ روشن کر کے میں نے پستول تلاش کرتے ہوئے سوال کیا۔

"سلطان شاہ!" باہر سے دھیمی آواز سنائی دی۔

اس وقت وال کلاک صبح کے چار بجا رہا تھا۔ میری آنکھوں میں نیند بھری ہوئی تھی۔ سلطان شاہ کی آواز سن کر ذہن میں یہ سوال اٹھا کہ اسے اتنی صبح بستر چھوڑ کر میرے پاس آنے کی کیا ضرورت پیش آگئی تھی؟

سلطان شاہ اندر آیا تو اس کی آنکھوں میں خمار کے ڈورے تیر رہے تھے۔

"تمہیں معلوم ہے کہ اس وقت کیا بجا ہے؟" میں نے دروازہ بند کرتے ہوئے تلخ لہجے میں اس سے سوال کیا۔

"سب معلوم ہے لیکن اب صبح بات ہوگی۔ پارک میں کھلے آسمان تلے پتھر کی ٹھنڈی بنچ پر لیٹے لیٹے میرا بدن بری طرح اکڑ گیا ہے۔ ذرا سی اور قوت برداشت ہوتی تو تمہاری قیمتی نیند خراب نہ کرتا۔" وہ دوسری خواب گاہ کی طرف بڑھتے ہوئے بولا۔ "رات کو یہاں سے واپسی کے لیے کوئی سواری نہیں ملی تھی اس لیے پارک میں جا کر لیٹ گیا تھا۔"

اس کی بات سنتے ہی مجھے احساس ہوا کہ میں نادانستگی میں اس کے ساتھ زیادتی کر بیٹھا تھا۔ کلب سے واپس لوٹتے ہوئے میں خود دیکھ چکا تھا کہ شہر کی سڑکیں ویران پڑی ہوئی تھیں اور پبلک ٹرانسپورٹ کا تو سرے سے وجود ہی نہیں رہا تھا کیونکہ آئے دن شہر میں ہونے والے ہنگاموں کی وجہ سے مغلوب الغضب شہریوں کا یہ مزاج بن گیا تھا کہ ہنگامے کا آغاز ہوتے ہی دوسری املاک سے پہلے بسوں، رکشوں اور ٹیکسیوں کو اپنے غصے اور اشتعال کا نشانہ بنا کر نذرِ آتش کرنا شروع کر دیتے تھے اس لیے شہر کے کسی بھی حصے میں گڑبڑ کا آغاز ہوتے ہی شہر کی سڑکوں سے ٹرانسپورٹ غائب ہو جاتی تھی۔ ہزار دو ہزار کی آمدنی کے لالچ میں کوئی بھی ٹرانسپورٹر لاکھوں کے نقصان کا خطرہ مول نہیں لیتا تھا۔

سلطان شاہ نے واقعی کافی دیر تک میرا انتظار کیا تھا کیونکہ اس کے بارے میں بہت دیر قبل مجھے سلمٰی سے اطلاع مل گئی تھی لیکن سواری میسر نہ ہونے کی وجہ سے وہ بے چارہ اپنے گھر واپس نہیں لوٹ سکا تھا۔ تیز اور خنک ہواؤں والے اس ناخوشگوار موسم میں قناعت کے ساتھ کسی پتھریلی بنچ پر دراز ہو کر اختر شماری کرنا واقعی آسان کام نہیں تھا اس بنا پر سلطان شاہ ملامت کے بجائے میری ہمدردی کا مستحق تھا۔

"مجھے اندازہ نہیں تھا کہ تم سردی میں سزا بھگت کر آ رہے ہو" میں نے نرم بلکہ خوشامدانہ لہجے میں کہا۔ "میں خود بھی بری طرح تھکا ہارا گھر آ کر سو رہا تھا لیکن تمہاری آپ بیتی سن کر میں اپنی کیفیت بھول گیا ہوں۔ تم چاہو تو میں ذرا سی دیر میں گرما گرم کافی یا چائے تیار کر سکتا ہوں؟"

"تم بھی سو جاؤ اور مجھے بھی سونے دو!" وہ گھورتے ہوئے آگے

بغیر اسی حالت میں بستر پہ دراز ہو گیا۔ اب ناشتے پہ ہی ملاقات ہوگی۔ مرہم کی وجہ سے میری کمر پہ شکن ہو کر رہ گئی ہے؟

اس نے میرے جواب کا انتظار کیے بغیر سر سے پیر تک لحاف تان لیا اور میں اسے جوتوں سمیت آرام دہ بستر پہ دراز چھوڑ کر واپس اپنے کمرے میں آ گیا۔

میں روشنی گل کر کے بستر پہ لیٹا تو میری نیند جاگ چکی تھی۔ میں نے آنکھیں موند کر دوبارہ سونے کی بہتیری کوشش کی لیکن نیند کا کوسوں دور پتا نہیں تھا۔ ذہن پہ اندھیرے میں منتشر سے خیالات کی یلغار ہو رہی تھی۔ آخر کار میں نے وقت گزاری کے لیے سگریٹ سلگالی۔

اس وقت میرے ذہن پہ سب سے بڑا بوجھ غزالہ کی طرف سے تھا جو گزرتے وقت کے ساتھ بڑھتا ہی جا رہا تھا۔ وہ پچھلی رات ولدار آغا کے محافظوں کو جل دے کر اس کے مکان سے فرار ہوئی تھی۔ اس طرح اسے آزادی حاصل کیے چوبیس گھنٹوں سے زیادہ وقت گزر چکا تھا لیکن اس کا کہیں پتا نہیں تھا۔ وہ میرے اور جہانگیر کے قریبی مراسم سے پوری طرح آگاہ تھی اسے جہانگیر کے گھر کے ساتھ اس کا فون نمبر بھی معلوم تھا۔ میری دانست میں اسے پہلی فرصت میں وہاں رجوع کرنا چاہیے تھا۔ اس کی مسلسل روپوشی کا ایک ہی مطلب ہو سکتا تھا کہ وہ ولدار آغا کی قید سے فرار ہو کر کسی اور دشواری سے دوچار ہو گئی تھی جس کی بنا پر اسے اپنے ہمدردوں سے رابطہ قائم کرنے کی مہلت نہیں مل سکی تھی۔

مجھے کوئی اندازہ نہیں تھا کہ غزالہ کو کس قسم کی مشکل پیش آئی ہو گی اس لیے اس وسیع و عریض شہر میں محض قیاسات کے سہارے اس کا کھوج لگانا ناممکن نہیں تو دشوار ضرور تھا۔ اس کی تلاش میں وقت ضائع کرنے کے بجائے بہتر یہ تھا کہ اس کی سلامتی کی امید کے ساتھ خود اس کی طرف سے رابطے کا انتظار کیا جائے۔ اس مرتبہ یہ بات یقینی تھی کہ وہ پاکستان بلکہ کراچی میں ہی موجود تھی اور جلد یا بدیر اپنی دشواریوں پہ قابو پا کر سامنے آ سکتی تھی۔

دوسری طرف میں نے ولدار آغا کے فتنے کا سر کچل دیا تھا۔ مجھے امید تھی کہ مقامی اخبار کے چیف کرائم رپورٹر کو دی جانے والی معلومات کے نتیجے میں ولدار آغا کے قتل پہ جو کرائم فیچر شائع ہوگا اس کے نتیجے میں ولدار آغا کے حامیوں کے حوصلے پست ہو جائیں گے۔ میرے اپنے قیاس کے مطابق ایک اچھی بات یہ تھی کہ ولدار آغا نے اپنے مخصوص مفادات کی وجہ سے کراچی بلکہ پاکستان میں بھی کسی روایتی تنظیم اور سفاک مجرموں کے تنخواہ دار ٹولے کو تشکیل دینے کے بجائے اپنا کام کرائے کے مجرموں پہ چھوڑا ہوا تھا جو اس کی موت کے بعد اس کے مشن یا کام کو سنبھالنے اور آگے بڑھانے میں

ذرا بھی دلچسپی نہیں لے سکتے تھے۔ انہی وجوہ کی بنا پر ولدار آغا کے کسی جانشین کے فوری تقرر کا کوئی امکان نہیں تھا جب تک اس کی ہلاکت کی خبر بھی لا نیڈیا کے علاقے کے کسی اور آئی مین تک نہ پہنچتی اس کے دوبارہ فعال ہونے کی کوئی صورت موجود نہیں تھی۔

مگر میں ولدار آغا کے نیچے کام کرنے والے ٹھیکیدار معراج دین کو منظر سے ہٹا دینے کی خواہش رکھتا تھا کیونکہ وہ نمبر دو کے ایک مجرم کی حیثیت سے ابھرنے کے بعد شہر میں ایک بڑی زیر زمین طاقت کا روپ اختیار کرتا جا رہا تھا۔

معراج دین کی کمر توڑنے کے لیے میرے ذہن میں ایک سرسری سا خاکہ موجود تھا۔ میں اپنی مجبوریوں کی وجہ سے مافیا میں شریک ضرور ہو چکا تھا لیکن میرے دل میں ان لوگوں کے لیے بھی ہمدردی کا کوئی گوشہ موجود نہیں تھا۔ یہ درست تھا کہ وہ پاکستان میں ہیروئن کے استعمال کی حوصلہ افزائی نہیں کر رہے تھے لیکن منشیات کی قابل ذکر عالمی منڈیوں میں اپنے مفادات برقرار رکھنے کے لیے پاکستان کی سرزمین پہ کم لاگت سے بہترین قسم کی ہیروئن کی تیاری کے ذرائع پہ پوری طرح قابض ہونے کے لیے کوشاں تھے۔ پاکستان کے سرحدی اور آزاد قبائلی علاقوں سے مافیا کے گہرے روابط کی ایک مثال اسی شام میرے سامنے آ چکی تھی جب حکیم زادہ گل کا ایک ہرکارہ معراج ہیروئن کی کھیپ میرے حوالے کرتا ہوا پکڑا گیا تھا مگر یہ ثابت ہو چکا تھا کہ مافیا کے پورے آپریشن میں کراچی ان کا کلیدی اڈا تھا اور وہ یہیں بیٹھ کر خرید و فروخت کے ساتھ اپنے مفادات کی نگرانی کر رہے تھے۔

میں سیٹھ حبیب جیوانی کو آسانی کے ساتھ شہر میں اس کی بالادستی کے قیام کا فریب دے کر مافیا کی مؤثر افرادی قوت کو معراج دین کے مضبوط گروہ کے خلاف صف آرا کرا سکتا تھا۔ اس مقابلے میں اول تو معراج دین کے فنا ہو جانے کے قوی امکانات نظر آ رہے تھے اور اگر کسی وجہ سے اس کی مکمل بیخ کنی نہ بھی ہو پاتی تو اس معرکے میں معراج دین کے ساتھ مافیا کی قوت کو بھی شدید نقصان پہنچ سکتا تھا۔ اس طرح مجرموں کے دو بڑے دھڑوں کو آپس میں لڑوا کر میں کراچی شہر اور اس کے شہریوں کی کچھ نہ کچھ خدمت ضرور کر سکتا تھا۔ اس لڑائی کے دوررس اثرات مافیا کو خاصے عرصے کے لیے مفلوج کر کے رکھ دیتے۔ اس کی موت کا انحصار میری اس مکاری پہ تھا کہ میں حبیب جیوانی کو خود پہ کسی شبے کا موقع دیے بغیر اس کے آدمیوں کو فریق ثانی کے ہاتھوں کس قدر نقصان پہنچوا سکتا تھا۔ بظاہر منکسرانہ لیکن تباہ کن حکمت عملی مافیا آرگنائزیشن جیسے بڑے سے بڑے جرمی لشکر کو بھی نیست و نابود کر سکتی تھی۔

میں نہ جانے کتنی دیر تک بستر پہ پڑا ان ہی خیالات میں کھویا

رہا پھر اچانک کمرے کے اندر سے آنے والی کھٹ پٹ کی آوازوں نے مجھے چونکا دیا۔

میں نے اپنی خوابگاہ میں روشنی کیے بغیر بلی کی طرح خاموشی سے بستر چھوڑ دیا اور تکیے کے نیچے سے پستول سنبھال کر بیرونی کمرے میں باہر آیا تو یہ دیکھ کر حیرت سے بے اختیار ایک گہری سانس آزاد ہو گئی کہ سلطان شاہ کچن میں بلب جلائے بغیر گیس برنر کی روشنی میں چولہے پر کچھ تیار کرنے میں مصروف تھا۔

"تمھیں تو نیند آ رہی تھی اب یہاں کیا ہو رہا ہے؟" میری سپاٹ آواز نے اسے چونکا دیا۔

"اوہ! تو تم بھی جاگ رہے ہو۔" وہ بلب روشن کرتا ہوا شکست خوردہ لہجے میں بولا تھا "تمھارے کمرے میں اندھیرا دیکھ کر میں سمجھا تھا کہ تم سو چکے ہو، چاہو تو تمھارے لیے بھی ایک کپ چائے بنا دوں، مجھے کوشش کے باوجود اب نیند نہیں آ رہی۔"

"جب تک میرے سامنے سب کچھ اگل کر اپنی کھوپڑی ہلکی نہیں کرو گے، سو نہیں سکو گے۔" میں نے ملامت آمیز لہجے میں کہا۔

"بستر کی حرارت اور نرمی سے کچھ سکون ملا ہے اور نیند اڑ گئی ہے ورنہ جب میں باہر سے آیا تھا تو کھوپڑی بجی ہوئی تھی اور یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے میں دس منٹ تک بھی بیدار نہ رہ سکوں گا۔" وہ پھیکی سی مسکراہٹ کے ساتھ بولا "تم بھی تو گہری نیند سے اٹھائے جانے پر جھلائے ہوئے تھے، تمھیں نیند کیوں نہیں آ رہی؟"

"بلاوجہ بحث نہ کرو اور چائے کے دو پیالیاں بنا رہے ہو تو؟"

اسے تفصیلی صورت حال کے بارے میں کچھ معلوم نہیں تھا لیکن شہر میں رونما ہونے والے فسادات کے بارے میں وہ اس حد تک باخبر تھا کہ شاہ بلاک کی تباہی کے بارے میں بے سروپا افواہیں پھیلنے کے بعد شہر میں فسادات پھوٹ پڑے تھے۔

"وہ سب ولدار آغا کی سازش تھی؟" میں نے اسے آگاہ کیا۔ "افواہیں اسی نے پھیلائی تھیں، پھر وہ خود ایک جگہ ہجوم میں پھنس کر بری طرح پٹا تھا۔ اس کی ہڈیاں تک توڑ دی گئیں مگر وہ وہاں سے زندہ بچ نکلنے میں کامیاب ہو گیا۔"

چائے پیتے ہوئے اس نے تجسس آمیز لہجے میں پے در پے سوالات کی بوچھاڑ کر دی۔ میں اسے جوں جوں اپنے اقدامات کی تفصیل بتا رہا اس کی حیرت میں اضافہ ہوتا چلا گیا اور جب اسے چونڈی کے قبرستان کے قریب ولدار آغا کے قتل کے بارے میں پتا چلا تو وہ خوشی سے تقریباً اچھل پڑا۔

"یہ تو تم نے بہت بڑی خبر سنائی ہے۔" وہ بے ساختہ بولا تھا۔ "جی چاہتا ہے کہ تمھارا منہ چوم لوں۔"

"بے ہودگی کی ضرورت نہیں۔" میں نے آنکھیں نکال کر کہا "مجھے اندازہ نہیں تھا کہ فیکٹری کے مزدوروں کے ساتھ چند روز کام کر کے تم اتنے بدذوق ہو گئے ہو۔"

"مزدوروں کے بارے میں اتنے بے رحمانہ انداز میں تبصرہ نہ کرو۔" وہ سنجیدگی کے ساتھ قدرے دردمندانہ لہجے میں بولا "پہلے میں عقرب خان اور بشرب خان کے ساتھ شرکوں کے گیراج میں کام کرتا رہا ہوں، یہ تمھارے ساتھ آملا لیکن اس فیکٹری میں مجھے پہلی بار صنعتی مزدوروں کے ساتھ کام کرنے کا موقع ملا ہے۔ اس میں شبہ نہیں کہ ان میں بعض بدتمیز، سرکش اور کام چور بھی ہوتے ہیں لیکن ان کی تعداد نہ ہونے کے برابر ہوتی ہے۔ جب تک مزدور کو یہ یقین ہو کہ اس کی حق تلفی نہیں کی جا رہی اور اسے پھنگ مزدوری ادا کی جا رہی ہے، وہ کولھو کے بیل کی طرح آنکھیں بند کر کے اپنے کام میں جتا رہتا ہے۔ یہ مخلوق بہت معصوم اور بے لوث ہوتی ہے اپنے خون پسینے سے پیداوار کر پروان چڑھاتی ہے لیکن ان میں بھیڑ چال ہوتی ہے۔ کوئی بھی ان کا ہمدرد بن کر انھیں بھڑکا دے کہ مالکان ان کم نخشیں سے بچنے کے لیے کانوں کا ہیر پھیر کرتے ہیں جس سے ان کا بونس مارا جا رہا ہے یا کوئی اور دوسری مالی حق تلفی کی جا رہی ہے تو یہ مشتعل ہو جاتے ہیں اور اس وقت ان کا رویہ باغیانہ ہو جاتا ہے۔"

"اچھی تقریر کر رہے ہو۔ معلوم ہوتا ہے کہ جاز قارما سیوٹیکل میں یونین بنوا کر مزدور لیڈر بن گئے ہو۔" میں نے چائے کی پیالی خالی کرنے کے بعد چٹکی لیتے ہوئے لہجے میں کہا۔

وہ تلخ انداز میں ہنس دیا "جاز فارما سیوٹیکل میں ولدار آغا مزدوروں کے لیے آسیب بنا ہوا تھا۔ یونین سازی تو دور کی بات ہے مزدور کسی ضرورت کے بغیر آپس میں فالتو باتیں بھی نہیں کر سکتے کہ کہیں یہ اندر ان کے مالک کو بھنک نہ مل جائے۔ میں تمھیں بتا ہی چکا ہوں کہ وہاں فلنگ مشینیں بے کار ہو رہی ہیں، کیپسولز میں ہیروئن بھرنے کے لیے کیسا زبردست ڈھکوسلا بنایا گیا تھا اور سارے مزدوروں نے اس فریب کو پیداوار کی ضرورت سمجھ کر بے چون و چرا تسلیم کر لیا تھا۔"

"ایسی مکاریاں زیادہ دیر نہیں چلتیں۔ ولدار آغا کے مرتے ہی اس کی تمام بدمعاشیاں بے نقاب ہو جائیں گی لیکن بدقسمتی کی بات یہ ہے کہ ولدار سازش کے بہانے ہیروئن فروشی کے اس گھناؤنے کاروبار کو ایک اہم اور بڑے سسٹم کی سرپرستی حاصل تھی جو عملاً فیکٹری پر چھائے وار ہے۔"

"لیکن فیکٹری میں ولدار آغا کی حیثیت غیر متنازعہ تھی۔ وہ بلاشرکت غیرے فیکٹری کے سیاہ سفید کا مالک تھا یا پھر اس نے

اپنے منیجر کو کچھ اختیارات دیے ہوئے تھے۔ آج کا دن فیکٹری پر بہت بھاری گزرا ہے۔ پولیس کی بھاری نفری نے علاقہ مجسٹریٹ کے ساتھ دلدار آغا کی تلاش میں بلڈ فیکٹری پر دھاوا بولا تھا۔ لیکن نہ جانے سالار ان اس کا پتا نہیں چلا۔ تیسری بار پولیس والے سپروائزر، چوکیدار اور مزدوروں کو اپنے ساتھ لے گئے تھے۔ انھیں دلدار آغا کی بہت شدت سے تلاش تھی۔

"مقامی انتظامیہ فسادات پر قابو پانے کے لیے ریڈیو اور ٹیلی وژن پر اس کا براہ راست انٹرویو پیش کرنا چاہ رہی تھی تاکہ شہریوں کو بتا سکے کہ افواہیں جھوٹی تھیں۔

"بہرحال فیکٹری چلتے چلتے بند کرا دی تھی۔ سیٹھ چوکیدار کی گرفتاری کے بعد وہاں صرف دو چوکیدار رہ گئے ہیں۔ قبل از وقت چھٹی ہونے تک مزدوروں میں خوف و ہراس پھیلا ہوا تھا کہ جانے پولیس والے کب کس کو اٹھا کر لے جائیں۔ بھتیجے بھائی کے دوسرے رخ کا علم نہیں تھا اس لیے میں یہ خبریں تم تک پہنچانے کے لیے مضطرب تھا الا تمھارے طویل انتظار کے باعث واپسی میں دیر ہو جانے کی وجہ سے پارک میں بسیرا کرنا پڑ گیا۔" اپنی بات کرتے کرتے اس نے چونک کر یک دم موضوع بدل دیا۔ "یہ سب تو سنا رہے ہو لیکن تم نے یہ بات ابھی تک نہیں بتائی کہ عزالہ بھائی اس مردود جنشی کے چنگل سے نجات پانے کے بعد اب کہاں ہے؟"

"اس کا ابھی تک کچھ پتا نہیں۔ ہو سکتا ہے کہ وہ بھی شہر کے مخدوش حالات اور سواریاں میسر نہ ہونے کی وجہ سے تمھاری طرح شہر کے کسی پارک میں آرام کر رہی ہو۔" میں نے اداس لہجے میں کہا۔

"یہ خبر تشویش ناک ہے۔" وہ پریشان ہو گیا۔ "عزالہ بھائی تو شہر میں فسادات شروع ہونے سے بہت پہلے پچھلی رات کو ہی وہاں سے نکل گئی تھی۔ لوٹ مار اور دہشت گردی تو صبح شروع ہوئی ہے۔ جب میں ڈیوٹی کے لیے فیکٹری روانہ ہوا تو حالات معمول پر تھے اور ٹریفک بھی پوری طرح چل رہا تھا۔"

"اب اس تذکرے سے دل دکھنے لگا ہے۔ ہمیں جو کچھ کرنا تھا وہ کر گزرے۔ اگر وہ اب بھی واپس نہیں آئی تو میں اسے اپنے مقدر کی تحریر ہی سمجھوں گا۔ اسے چھوڑو اب کوئی اور بات کرو۔"

"اب بات کرنے کے لیے اور رہ ہی کیا گیا ہے۔ دلدار آغا کے مرنے کے بعد جنشی کا تو شیرازہ ہی بکھر جائے گا۔ عزالہ بھائی تم کو مل جائے تو سمجھو کہ قصہ ہی ختم ہو گیا۔ ہم دونوں بھی اطمینان سے کوئی ایک باعزت روزی کا دھندا شروع کر دیں گے۔ کمن پورٹ کی فروخت سے حاصل ہونے والی رقم نئی زندگی کی ابتدا کرنے میں ہماری بہت مدد کر سکتی ہے۔"

"مجھے اندازہ ہو گیا کہ بازی اتنی جلدی پلٹ جائے گی تو مافیا والوں سے جوڑ توڑ کر سکتا ہے۔" میں نے متاسفانہ لہجے میں کہا۔ "ان سے تعلقات قائم کرنے کے بعد جان چھڑانا اتنا آسان نہیں ہوگا۔ ویسے تم غور کرو تو مافیا والوں کی مدد سے ہی ہم دلدار آغا کو ختم کرنے میں کامیاب ہوئے ہیں ورنہ اس نے تو اسی فلیٹ کو ہمارا مقبرہ بنانے کی کوشش کی تھی۔ یہ اندر کی بات ہے کہ اس وقت تک دلدار آغا کو میرے بارے میں بھنک نہیں ملی تھی ورنہ وہ اپنی پوری توجہ اسی طرف مرکوز کر دیتا۔"

"مافیا کے بارے میں واقعی کچھ کرنا ہوگا۔" وہ پرتشویش لہجے میں بولا۔ "لیکن میرا خیال ہے جنشی کے مقابلے میں مافیا سے جان چھڑانا ہمارے لیے مشکل نہیں ہوگا۔"

"تم کس بنیاد پر کہہ رہے ہو؟" میں نے دلچسپی سے سوال کیا۔

"یہاں مافیا کی بنیاد بہت کمزور ہے۔ سیٹھ حبیب جیوانی پر مافیا کے وجود کا سارا دار و مدار ہے اور وہ ایک سزا یافتہ مفرور مجرم ہے جو اپنے ہم شکل کو جیل میں سڑا کر عیش کر رہا ہے۔ اس کے بارے میں تم مخبری کر کے مافیا سے بھی جان چھڑا سکتے ہو۔ یہاں کی پولیس جرمنی سے بھاگے ہوئے مجرم کا کھوج لگانے میں پوری سرگرمی دکھائے گی کیونکہ حبیب جیوانی کو پکڑنے والے پولیس افسران کو عالمی سطح پر شہرت ملے گی۔"

"میں تمھیں بتا چکا ہوں کہ ہمارے یہاں خرابیاں بہت گہری جڑیں پکڑ چکی ہیں۔ سپیشل ایکسائز کے محکمے کا ایک اعلیٰ افسر دلدار آغا کا پارٹنر تھا۔ کچھ نہیں کہا جا سکتا کہ جن پولیس والوں سے میں رابطہ قائم کروں، وہ سب ایمان دار ہوں۔ ان میں سے کوئی بھی پولیس والا لمبی رقم کے چکر میں حبیب جیوانی سے سودے بازی کر سکتا ہے۔ ایسا ہوا تو میرے لیے ناقابلِ تصور دشواریاں پیدا ہو سکتی ہیں۔ پھر دوسری طرف جنشی دلدار آغا سے شروع ہو کر اسی کی ذات پر ختم نہیں ہو جاتی۔ انھوں نے یہاں اپنی سرگرمیاں محدود ضرور کر دی تھیں لیکن ہمارا تجربہ بتاتا ہے کہ دلدار آغا پر پاکستان یا پاکستان کے قرب جوار میں کوئی نہ کوئی آدمی ضرور مامور ہوگا۔ دلدار کی موت کے بعد جنشی کی تنظیم نو کے لیے وہ آگے آ سکتا ہے۔ پھر میری تو جنشی کے افسر سے بھی ذاتی پرخاش چل رہی ہے۔ وہ میرے ہاتھوں بری طرح زک اٹھا چکا ہے۔ اسے شبہ بھی ہو گیا کہ میں یورپ کو خیرباد کہہ کر واپس پاکستان آ چکا ہوں تو وہ میرے تعاقب میں یہاں تک دوڑا چلا آئے گا۔ اس لیے میں عجلت میں کوئی فیصلہ نہیں کر سکتا۔ چکی کے دو پاٹوں کے درمیان سر دینے سے بہتر ہوگا کہ کچھ عرصے تک خاموشی کے ساتھ اپنی موجودہ کامیابیوں کے اثرات کا جائزہ لیا جائے۔ اس کے بعد

حالات اجازت دیں تو مافیا والوں سے چھیڑ چھاڑ شروع کی جا سکتی ہے۔"

"اس وقت تک تم سیٹھ جیوالن کے دست راست کے طور پر کام کرتے رہو گے؟"

"اس کے علاوہ چارۂ کار ہی کیا ہے؟" میں نے اُلٹا اسی سے سوال کر ڈالا اور اسے لاجواب پا کر قدرے توقف کے بعد کہا۔ "درمیانی مدت کے لیے میں نے سوچ لیا ہے کہ مافیا میں رہ کر اسے کمزور کرنے کی کوشش کرتا رہوں گا۔ انھیں شہر کے ایک دو منظم گروہوں سے تصادم میں الجھا دیا تو ان کی کارکردگی بری طرح متاثر ہوگی۔ خوش قسمتی کی بات یہ ہے کہ ولدار آغا کی سرکوبی کے بعد حبیب جیوالن کو مجھ پر اندھا اعتماد ہو گیا ہے۔ اس کے علاوہ میں نے اس کے سب سے پرانے آدمی کی دو فیصد کی چوری بھی پکڑ لی ہے۔ اس طرح مافیا پر میری گرفت مضبوط ہو گئی ہے۔"

"جب تک تمھاری موجودہ کامیابیوں کے نتائج سامنے آئیں گے، میرا خیال ہے کہ تم مافیا میں سیٹھ جیوالن کا تختہ الٹ کر وہاں [illegible] چکے ہو گے۔" وہ ہنستے ہوئے بولا۔

ہم دونوں کے سامنے فوری طور پر کوئی ٹارگٹ نہیں رہا تھا۔ لے دے کر ایک طلالہ کی روپوشی کا معاملہ تھا لیکن اس بارے میں ہم انتظار کے علاوہ کچھ بھی نہیں کر سکتے تھے اس لیے وقت گزاری کی خاطر ہم پیچھے گزرے ہوئے حالات اور واقعات پر تبادلۂ خیال کرتے رہے۔ اس دوران میں میں نے اسے ان تمام جزئیات سے بھی آگاہ کر دیا جن سے وہ بے خبر تھا۔ اس کے لیے شہر میں رنگ کلب جیسے گندے ناسور کے وجود کی اطلاع حیرت انگیز ثابت ہوئی تھی۔ اس نے میرے ساتھ باہر کے کئی ممالک کی سیاحت کر لی تھی لیکن وہ زندگی کے اس گندے بھروپ سے ناآشنا ایک راست باز قبائلی نوجوان تھا جسے بہت زیادہ تجربہ نہیں تھا۔ کلب کے وجود سے زیادہ حیرانی اسے ان معززین، بااختیار اور متمول لوگوں پر تھی جو بڑی خوشی کے ساتھ اس کلب میں جا کر اپنے چہروں پر فخر کے ساتھ گناہوں کی سیاہی سجاتے اور پھر اپنے مراسم پر اتراتے تھے۔ پھر میں نے اسے سلمیٰ کی سہیلی رٹیا کی کہانی سنائی جو اپنے شوہر کے ساتھ ایک عیب کی پرورش بھی کر رہی تھی۔ سلمیٰ کے گھر میں وہ ایک ایثار پیشہ اور مخلص گھریلو عورت کے روپ میں نظر آئی تھی لیکن رنگ کلب میں وہ اپنے محبوب پر اپنی آبرو نثار کرنے کے شوق میں جلتا نظر آئی تھی۔ اس پر مسلسل حیرتوں کے پہاڑ ٹوٹتے رہے لیکن میں نے جب اسے شہزادہ خان کے کارندے اسراج کے ساتھ اپنی گرفتاری اور پھر سرکاری تحویل سے سراج کے [illegible] فرار کا قصہ ذرا تفصیل سے سنایا تو میرے اوپر دوبارہ [illegible] طاری ہونے لگی اور میں وہاں سے اٹھ گیا۔

میں دن کے آغاز سے رات گئے تک ایک لمحے کے لیے بھی تنہا نہیں رہا تھا۔ لوگوں کی بھیڑ بھاڑ میں گھرا رہا تھا لیکن اس کے باوجود میرے ذہن پر ایک بے نام سا بوجھ سوار تھا۔ آغر سلطان سے تھوڑی دیر کی بات چیت کے بعد میرا ذہن ہلکا ہو گیا تھا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے اس نے میرے ذہن کے دکھتے ہوئے پھوڑے کو اپنی بے لاگ اور پرخلوص باتوں سے نشتر لگا دیا تھا۔

بستر پر دراز ہونے کے چند منٹ بعد ہی مجھے نیند نے آلیا۔

اگلی صبح کے اخبار کا پہلا صفحہ شہر میں ہونے والی خونریزی کی اندوہناک خبروں سے بھرا ہوا تھا۔ انتظامیہ نے چار اموات اور بیس زخمیوں کی خبر جاری کی تھی لیکن معتبر غیر سرکاری ذرائع کے حوالے سے ناموں اور علاقوں کی تفصیل کے ساتھ اخبار میں سو اموات اور سو سے زائد افراد کے زخمی ہونے کی خبر موجود تھی۔ نجی اور سرکاری املاک کی تباہی کی خبریں اس پر مستزاد تھیں۔ شہر کے متعدد وسیع اور گنجان آباد علاقوں میں غیر معینہ مدت کے لیے کرفیو نافذ کر دیا گیا تھا اور انتظامیہ کی مدد کے لیے فوج طلب کر لی گئی تھی۔

وہ ایک قیامت صغریٰ تھی جو اس شہر کے باسیوں پر ٹوٹ گئی تھی۔ صرف ایک مجرم نے اپنی انا کی شکست کا انتقام لینے کے لیے لاکھوں کی آبادی والے بھرے پرے اور خوبصورت شہر کو نسلی فساد کی آگ میں جھونک کر لہولہان کر دیا تھا۔

ایک گوشے میں نمایاں طور پر چوکھٹے کے تاریخی قبرستان کے قریب سے جاز فارماسیوٹیکل کے مالک ولدار آغا کی لاش برآمد ہونے کی مختصر سی خبر شائع ہوئی تھی۔ میں نے اس اخبار کے چیف کرائم رپورٹر کو فون پر جو کچھ بتایا تھا اس کا کہیں ذکر تو کیا حوالہ تک موجود نہ تھا۔

میں اپنی بھرپور بلکہ سر توڑ کوشش کے باوجود ایک بار پھر [illegible] کے سربراہ کی ذات کے پوشیدہ گوشوں کو اخباری سرخیوں بلکہ [illegible] میں لانے میں بری طرح ناکام ہو چکا تھا۔ میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ وہ کون سے نادیدہ افراد تھے جو زندگی کے ہر شعبے پر پوری طرح قابض اور متصرف تھے اور دانستہ یا نادانستہ طور پر قدم قدم پر [illegible] کے لرزہ خیز جرائم کی پردہ پوشی پر تلے رہتے تھے۔

اخبار میں کہیں اس حقیقت کا ذکر نہیں تھا کہ وہ المناک سانحہ ولدار آغا کی سازش کی بنا پر رونما ہوا تھا۔ اس شہر کے خبریں لکھنے والے بے چارے اتنے بے خبر یا بے بس تھے کہ سامنے کی باتوں کو بھی ضبط تحریر میں لانے کی جرأت نہیں کر سکتے تھے۔ [illegible] میں کہیں کہیں خفیہ ہاتھ اور وطن دشمن عناصر کا مبہم حوالہ دے دیا گیا تھا جسے ضرورت کے مطابق کسی بھی طرف منسوب کیا جا سکتا تھا۔

شہر بلکہ ملک بھر میں شی کا سب سے بڑا آدمی میرے ہاتھوں مارا جا چکا تھا لیکن اس کی بے جان لاش مجھ سے زیادہ قوی ثابت ہوئی تھی۔ شی کی حمایت کرنے والے آہنی ہاتھوں نے دلدار آغا کی لاش سے وابستہ رازوں کو شاید اسی کے ساتھ قبر میں دفن کرنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

میرے ذہن میں خود بخود مافیا کے ڈان تھری کی وہ گفتگو رینگ آئی جو اس نے شی کی طاقت اور وجود کے بارے میں کی تھی۔ اس نے دعویٰ کیا تھا کہ شی امریکن سی آئی اے کی تخلیق کی ہوئی ایک سفاک اور بھیانک تنظیم تھی جو اس مشن پر مامور کی گئی تھی کہ دنیا کے ہر خطے میں ہیروئن کو اسی سرزمین پر کھپانے کا موثر جال پھیلایا جائے جہاں وہ پیدا ہوتی اور ریفائن کی جاتی ہے تاکہ اس کی تباہ کاریوں سے امریکی معاشرے کے مایوس و مضطرب اور بے راہ رو نوجوانوں کو محفوظ رکھا جا سکے۔

ڈان تھری کے دعوے کے مطابق شی کے عالمی نیٹ ورک کے مالک اور مختار اعلیٰ کو براہ راست وہائٹ ہاؤس میں رسائی حاصل تھی۔ اگر اس کا دعویٰ درست تھا تو پھر یہ بات قابل فہم نہیں رہتی تھی کہ لوگ شی اور اس کے رازوں پر قلم اٹھاتے ہوئے کیوں ڈرتے اور ہچکچاتے تھے جو بزدل تھے وہ اپنی جانوں کے خوف سے چشم دید واقعوں کو بھول جاتے تھے اور جو دلیر اور باہمت ہوتے تھے انھیں شاید ان کے ضمیر کو کوئی ٹھیس پہنچائے بغیر ان کے منہ مانگے داموں پر خرید لیا جاتا تھا۔ ادیبوں اور دانشوروں کو بہت سے یہ احساس دلا کر ان کی زبان بندی کرا دی گئی تھی کہ وہ آفاقی عظمتوں اور سچائیوں کے امین تھے۔ ان کا مقدس مشن بہت اونچا تھا۔ انھیں اندھیروں جیسے گھٹیا، وقتی اور علاقائی معاملات پر ان کی لب کشائی سے ادب، حکمت و دانش اور سب سے بڑھ کر تاریخ میں ان کا مقام گر سکتا تھا۔ اسی لیے شی کے خلاف ہر محاذ پر عجیب سا سکوت طاری تھا جبکہ اس کی بیکراں وسعتوں میں تیرتے ہوئے سیاہ دن رات لنگر ڈالے دیکھتے رہتے ہیں کہ کس طرح پہاڑوں، گھاٹیوں، وادیوں اور جنگلوں میں انھیں کاشت کر کے ہیروئن کی فصل تیار کی جا رہی ہے اور ان معلومات کی روشنی میں شی ایک ہزار پا بلا کی طرح خاموشی سے اس زمین کی جڑوں میں اتر جاتی تھی تاکہ ہیروئن کی برآمدی سپلائی لائن کاشت کرانے والے وڈیروں کے سپوتوں کی رگوں میں اتار دیا جائے جس سے انھیں کی ترسیل چھوٹی ہے۔ حکومتی اور سرکاری سطح پر جاری رہنے والی سلامتی نظامی امدادی اور انسدادی مہم کے دوش بدوش شی کی وہ سازش کامیابی کے ساتھ جاری تھی۔

دلدار آغا کے بارے میں اس اخبار کے چیف کرائم رپورٹر کی پراسرار خاموشی نے مجھے اداس کر دیا۔ اس روز سلطان شاہ نے چھٹی کی تھی بلکہ اس کا بعد میں بھی تھکیرٹری جانے کا کوئی ارادہ نہیں تھا کیونکہ وہاں اس کا کام ختم ہو چکا تھا۔ وہ اپنے مخصوص انداز میں غصے کا اظہار کر کے میرا ساتھ دے رہا تھا۔ اس کی رائے تھی کہ اس کرائم رپورٹر کو گریبان سے پکڑ کر اس اہم اطلاع کی پردہ پوشی کا سبب دریافت کیا جائے لیکن میں جانتا تھا کہ اس طرح ہم اپنے دشمنوں کے سامنے پوری طرح بے نقاب ہو جاتے اور آزادی صحافت پر ہاتھ ڈالنے کے جرم میں ہم پر ہر طرف سے ملامتوں کی بوچھاڑ شروع ہو جاتی۔ کرائم رپورٹر کسی بڑے سرکاری افسر کی طرح یہ عذر کر کے بچ سکتا تھا کہ وہ ہر گمنام فون کال کو اپنے اخبار میں جگہ دینا شروع کر دے تو اس کا اخبار ردی کا ٹوکرا بن کر رہ جائے گا۔

بارہ بجے فون کی گھنٹی نے ہم دونوں کو چونکا دیا۔ سلطان شاہ نے کسل مندانہ انداز میں ریسیور اٹھایا اور دوسری طرف کی بات سننے کے بعد ٹھوڑی پر ہاتھ رکھ کر مجھ سے بولا: "سلمیٰ تم سے بات کرنا چاہتی ہے۔"

"تمھاری چہیتی آنٹی تاشی کی آواز سنتے ہی سلمیٰ نے تڑپتے ہوئے لہجے میں کہا اور میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ آخر کار وہ خبر آ ہی گئی تھی جس کا مجھے شدت سے انتظار تھا۔

"وہ شیرازی کے گرانڈ ٹیمپلن سروش میں ٹھہری ہوئی ہے۔ اس نے پیغام چھوڑا ہے کہ تم جہاں بھی ہو فوراً اس سے رابطہ قائم کرو۔ وہ خاصی پریشان معلوم ہو رہی تھی۔" سلمیٰ نے اپنی بات مکمل کی۔

اس کے لہجے میں کوئی ایسی بات ضرور تھی جس نے مجھے تشویش میں ڈال دیا اور میں نے اپنے تجسس کو دباتے ہوئے پرسکون لہجے میں سوال کیا: "کون ہے وہ؟ کس کی بات کر رہی ہو تم؟"

"وہی چوٹی چھڑی والی جو پچھلی بار تمھاری غزالہ کو اٹھا لے گئی تھی۔" اس کی جلی کٹی آواز سنائی دی۔

میرے ذہن میں ایک جھماکا سا ابھرا: "تم ویلا کی بات تو نہیں کر رہی ہو؟"

"چوٹی چھڑی والی اس کے علاوہ اور کون ہو سکتی ہے؟" سلمیٰ اس کی طرف سے خاصی مشتعل تھی۔ "اب غزالہ کب ملنے والی ہے تو یہ پھر آ موجود ہوئی ہے۔ میں تمھیں بتا رہی ہوں کہ تم نے احتیاط سے کام نہ لیا تو وہ پھر کوئی گل کھلائے گی۔ ویلا اچھی عورت نہیں ہے۔"

"مجھے حیرت ہے کہ وہ اچانک یہاں کیسے پہنچ گئی۔ اس سے بات کر کے ہی مجھے اس کے عزائم کا اندازہ ہو سکے گا۔" میں نے مدافعانہ لہجے میں کہا۔

"ابھی بات کر لو۔ میں نے اس کا فون بند ہوتے ہی تمھیں اطلاع دی ہے ... میں نے اسے تمھارا نمبر نہیں دیا ہے۔"

"جہانگیر کا کیا حال ہے؟" میں نے ہمدردانہ لہجے میں پوچھا۔

"قرن بہت بہتر ہیں۔ بستر سے اٹھ کر ٹہلنے بھی لگے ہیں اور بولتے بھی رہتے ہیں، ہوسکے تو تھوڑی دیر کے لیے آجانا، ان کا دل بہل جائے گا۔ مجھ سے شراب کی بہت شکایت کر رہے ہیں لیکن میں نے ایک قطرہ بھی نہیں لینے دیا۔"

"میں ویرا سے بات کر کے نکلتا ہوں۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا اور فون بند کر دیا۔

"یہ ویرا کا ذکر کہاں سے آگیا؟" میرے فارغ ہوتے ہی سلطان شاہ نے سوال کر ڈالا۔

"میں خود پریشان ہوں کہ وہ اس وقت کہاں سے ٹپک پڑی۔" میں نے تشویش آمیز لہجے میں کہا۔ "وہ یہاں ایک ہوٹل میں ٹھہری ہوئی ہے اور اس نے میرے لیے جہانگیر کے گھر فون کیا تھا۔"

"تو اس میں پریشانی کی کیا بات ہے؟ تمھیں تو خوش ہونا چاہیے کہ تمھاری جگری سہیلی تمھاری بو سونگھتی ہوئی یہاں تک پہنچ گئی۔ فرانس اور اٹلی کی سرحد پر تجھ سے بچھڑنے کے بعد آج اس کی خبر ملی ہے۔ چاہو تو اسے ہوٹل کے بجائے یہیں بلا لو، گزارہ ہو جائے گا۔"

"میں خطرے کی بو سونگھ رہا ہوں۔۔۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہنا شروع کیا لیکن اس نے جان دار قہقہہ مار کر میری بات درمیان ہی سے اڑا دی۔

"کیسی عجیب بات ہے کہ وہ بے چاری تمھاری بو سونگھ رہی ہے اور تم خطرے کی بو سونگھ رہے ہو۔ خطرہ تو اسی وقت ہو سکتا ہے جب ویرا کی موجودگی میں سلمیٰ بھابی آ جائے۔"

"تم احمق ہو۔" میں نے جھلا کر غصیلے لہجے میں کہا۔ "دلدار کی موت کے فوراً بعد اس کا یہاں پہنچنا معنی خیز ہے۔ میں اس پر آنکھیں بند کر کے اب بھی بھروسا نہیں کر سکتا۔"

"یہ تم نے کیسے سمجھ لیا کہ وہ دلدار کی موت کے بعد یہاں پہنچی ہے؟ یہ بات بھی تو ممکن ہے کہ وہ کئی دن سے شہر میں مقیم ہو مگر اسے جہانگیر کے گھر فون کرنے کا خیال اب آیا ہو۔ دوسری طرف دلدار کو تم نے رات کو مارا تھا، اس کی لاش دو تین بجے سے پہلے کیا ملی ہوگی۔ یہ ناممکن سی بات ہے کہ اتنے کم وقت میں ویرا کو دلدار کے قتل کی خبر بھی مل گئی، اسے بروقت پرواز بھی مل گئی اور وہ اتنی کم مدت میں یورپ سے سیدھی یہاں پہنچ گئی۔ تم بلاوجہ اس کے بارے میں پریشان ہو رہے ہو۔"

اس کے دلائل ایسے وزنی تھے جن کا میرے پاس کوئی جواب نہیں تھا لیکن اس کے باوجود میری چھٹی حس مجھے کسی بڑے خطرے کے امکانات سے آگاہ کر رہی تھی۔ دلائل سے سلطان کے قیاس کی تردید کرنا ممکن نہیں تھا، اپنے خدشات کی تصدیق یا تردید کرنے کی ایک ہی صورت نظر آ رہی تھی، ویرا سے فون پر بات کر کے اس کے عزائم کا اندازہ لگاؤں۔ اس لیے میں نے فوراً ہی ہوٹل کا نمبر ملانا شروع کر دیا۔

چند ثانیوں کے بعد ہی ویرا لائن پر آگئی۔ "تم کیسے ہو اور کہاں ہو؟" اس کا لہجہ گرم جوشی سے عاری اور بڑی حد تک سپاٹ تھا۔ "میں تم سے فوراً ملنا چاہتی ہوں۔"

"ضرور ملاقات ہوگی لیکن تم کراچی کب آئی ہو؟" میں نے بھی سرد مہری سے سوال کیا۔

"تھوڑی دیر پہلے ہوٹل پہنچی ہوں۔ آتے ہی تمھیں فون کیا تھا۔" اس کی آواز سنائی دی۔

"یہ اتفاق ہے کہ میں نے جہانگیر کی خیریت معلوم کرنے کے لیے فون کیا تو تمھارا پیغام مل گیا ورنہ ان لوگوں کو میرا پتا ٹھکانا معلوم نہیں ہے۔" میں نے نقطۂ ماتقدم کے طور پر کہا۔

"چلو! یہی کافی ہے کہ تمھیں بروقت میرا پیغام مل گیا۔ کب آ رہے ہو؟"

"تم تو اس طرح پوچھ رہی ہو جیسے صرف مجھ سے ملنے کے لیے یہاں آئی ہو!"

"یہ حقیقت ہے۔" اس کی آواز گمبھیر ہو گئی۔ "میں صرف تم سے ملنے اور کچھ اہم معاملات طے کرنے کے لیے آئی ہوں۔ یہ میرے علاوہ تمھارے لیے بھی بہت اہم اور ضروری ہیں۔"

"کیسے معاملات؟ کھل کر بات کرو۔" اس کے الفاظ پر میرا ماتھا ٹھنکا تھا۔

"شاید تمھیں علم نہ ہو کہ میں سلطان شاہ کے ساتھ فرانس اور اٹلی کی سرحد عبور کرتے ہوئے کہاں غائب ہو گئی تھی۔ وہاں مجھے مجی ولائیڈ کے ایک آدمی نے اس کا زبانی پیغام دیا تھا، اس سے ملنے پیرس چلی گئی تھی۔ اس نے مجھ سے ماضی کی تمام زیادتیوں کی معافی مانگ کر آخر کار مجھے اپنی حقیقی بیٹی تسلیم کر لیا ہے اور میری اس سے صلح ہو گئی ہے۔۔۔"

"اس کا مطلب تو یہ ہوا کہ تم آئی نہیں بلکہ آئی ڈون کی جانب سے یہاں آئی ہو؟" یہ سوال کرتے ہوئے میرے لہجے میں تجسس کی لہریں دوڑ رہی تھیں۔

"تم ٹھیک سمجھے۔" اس نے میرے اندازے کی تائید کرتے ہوئے کہا۔ "مجھے اٹلی میں کل رات نو بجے پاکستان کے لیے روانہ ہونے کا ہنگامی حکم ملا تھا۔ فوری طور پر کوئی باقاعدہ پرواز دستیاب نہیں تھی اس لیے میں مختصر ترین وقت میں طیارہ چارٹر کر کے یہاں پہنچی ہوں۔ تم جس راستے پر چل رہے ہو وہ سیدھا تباہی کی جانب جاتا ہے۔ میں تمھاری بہتری کے لیے کچھ قابلِ عمل تجاویز لے

آئی ہوں۔"

"میں سمجھ نہیں سکا کہ تم کس راستے کا حوالہ دے رہی ہو؟"

ویرا کی گفتگو خلافِ توقع نہایت تیزی کے ساتھ مجھے ایک نیا موڑ لے رہی تھی۔ اس نے آل کے رفت کے مطابق نو بجے شب روانگی کا حکم ملنے کا ذکر کیا تھا جس کا مطلب پاکستان میں رات کا ایک بجے کا وقت تھا جب مجھے ولدار آغا کو قتل کیے بمشکل ایک ڈیڑھ گھنٹہ گزرا تھا اور اس کی لاش چوکنڈی کے ویرانے میں گمنامی کے عالم میں پڑی ہوئی تھی۔ وقت کا وہ اتفاق بہت حیرتناک اور ناقابلِ یقین تھا مگر اس کے ساتھ اس اتفاق سے یہ بھی ظاہر ہو رہا تھا کہ ویرا کی چارٹرڈ جہاز سے آمد ولدار آغا کے قتل کے سلسلے میں نہیں تھی بلکہ شاید اسے اس واردات میں میرے کردار کا علم ہی نہیں تھا۔

"انجان بننے کی کوشش مت کرو ڈونی!" اس کی سرد اور تحکمانہ آواز گونجی۔ "یہ شہر میرے لیے اجنبی نہیں ہے اپنے ذہن پر زور دو کہ کل رات تم کہاں تھے اور کیا کر رہے تھے؟"

اس کا لہجہ سخت اور پُراعتماد تھا۔ حیرت اور بے یقینی سے میرا دورانِ خون تیز ہو گیا مگر میں نے خود کو سنبھالتے ہوئے بے پروائی اختیار کرتے ہوئے کہا۔ "میں تو اپنے گھر میں پڑا بے خبر سو رہا تھا۔ تمہاری معلومات مجھ سے زیادہ ہیں تو تم ہی کچھ بتا دو۔"

"ولدار آغا احمق نہیں تھا جو تمہیں چوکنڈی لے گیا تھا۔" ویرا کے وہ الفاظ کسی بم کی طرح میرے اعصاب پر گرے۔ "سات سو مربع میل کا علاقہ ہمارے سیٹلائٹ کے ذریعے مانیٹر کیا جاتا ہے اسی علاقے میں شاہ باغ بھی واقع ہے جہاں ہماری اہم تنصیبات تھیں اور جنھیں تم نے تباہ کر دیا جس کے بدلے اپنی آنکھوں سے تمہارا انجام دیکھنا چاہتے تھے اسی لیے انھوں نے ولدار کو حکم دیا تھا کہ تمہیں زندہ یا مردہ ہر حالت میں چوکنڈی لے جایا جائے۔ ولدار کو اس علاقے میں سیٹلائٹ مانیٹرنگ کا علم نہیں تھا مگر اس نے حکم کی تعمیل کی اور اس ویرانے میں کھیلے جانے والے خونی ڈرامے کو انٹیلی میں بھی لائیڈ نے اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے۔ میرے پاس تمہاری واضح تصاویر موجود ہیں جنھیں تم جھٹلا نہیں سکتے۔ تمہارے ہاتھوں ولدار کے قتل کے بعد ہی مجھے یہاں آنے کا حکم دیا گیا ہے۔"

میرے ہاتھ ریسیور پر شدید ہو کر رہ گئے۔ ویرا ناقابلِ یقین اور تصوراتی باتیں کر رہی تھی۔ میں جانتا تھا کہ دنیا بہت ترقی کر چکی تھی لیکن میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ مجھ جیسے فردِ واحد کی نقل و حرکت کی نگرانی کے لیے کسی مواصلاتی سیارے سے کام لیا جا سکتا ہے لیکن ویرا جس وضاحت سے پچھلی رات کے واقعات دہرا رہی تھی اس کی روشنی میں اس کے بیان پر شبہ کرنے کی کوئی معقول وجہ موجود نہیں تھی۔

"ایک مخصوص بلندی پر وہ مواصلاتی سیٹلائٹ چوکنڈی کے اوپر ہی ٹھہرا ہوا ہے۔ اس مدار پر سیٹلائٹ کی رفتار زمین کی محوری رفتار کے برابر ہوتی ہے تم اس کی شہادت کو نہیں جھٹلا سکتے۔" وہ کہہ رہی تھی۔ "کل رات تک تم نے جو چاہا وہ کر لیا لیکن شہر میں اب طاقت کا توازن بتدریج میرے ہاتھ میں آتا چلا جائے گا۔ میں ان حرکتوں کو نظرانداز نہیں کر سکتی تھی۔ تمہیں مجھ سے مفاہمت کرنی ہو گی ورنہ میں تمہارا جینا حرام کر دوں گی۔"

"اچھا ہوا کہ میرے آنے سے پہلے تم نے اپنے عزائم ظاہر کر دیے۔ اب میں غور کر کے فیصلہ کروں گا۔ بے خبری میں تو شاید میں تمہارے کمرے سے زندہ ہی نہ لوٹ پاتا۔"

"تم میرے مزاج سے واقف ہو، ہمارے قریبی مراسم بھی رہے ہیں۔ میں تمہیں دھوکے سے یا بے خبری میں نہیں ہلاک کرواؤں گی۔ ابھی تم آ جاؤ تو میرے مہمان بن کر آؤ گے میں تمہاری بحفاظت واپسی کی ضمانت دیتی ہوں۔"

"نہیں ویرا! مجھے سوچنے کے لیے وقت درکار ہو گا۔" میں نے اٹل لہجے میں کہا۔

"ضرور سوچو! مگر سوچتے ہوئے ولدار آغا کے اس غدار دوست کا انجام ضرور سامنے رکھنا جس نے چوکنڈی میں ولدار کا کوئی ساتھ نہیں دیا۔ اب سے تھوڑی دیر پہلے دفتر سے نکلتے ہوئے اس کے جسم میں سب مشین گن کا پورا میگزین خالی کیا جا چکا ہے۔"

لائن بے جان ہو گئی۔

اسرار رضوی کا وہ عبرت ناک انجام سن کر میرا وجود سن ہو کر رہ گیا تھا۔

ویرا کے بارے میں میرے تمام بدترین اندیشے درست ثابت ہوئے تھے لیکن یہ بات میرے وہم و گمان میں بھی نہ تھی کہ پاکستان کے معاملات کو سنبھالنے کا کام ویرا کو سونپا جائے گا۔ وہ بہت خطرناک اور جارحانہ تیوروں کے ساتھ آئی تھی اور سب سے بڑی بات یہ تھی کہ میرے ساتھ طویل شب و روز گزار کر وہ کسی حد تک میرے مزاج اور طریقہ کار سے واقف ہو چکی تھی۔ اب مجھے ہر قدم پھونک پھونک کر رکھنا تھا۔

نئے کھیل میں میری واحد کمزوری یہ تھی کہ غزالہ بلقیس ہر قید و بند سے آزاد گھر آ چکی تھی۔ اگر ویرا کو وہ نکتہ معلوم ہو جاتا تو وہ مجھ پر دباؤ ڈالنے کے لیے ایک بار پھر غزالہ کی طرف متوجہ ہو سکتی تھی۔

"خدا خیر کرے!" سلطان شاہ میری طرف دیکھتے ہوئے قدرے اونچی آواز میں بڑبڑایا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ کوئی ٹیڑھی گفتگو ہونی ہے، جب ہی تمہارا چہرہ اُترا ہوا ہے۔"

"تمہارے دلائل غلط ثابت ہوئے ہیں۔" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے خیال انگیز لہجے میں کہا۔ "وہ ولدا آغا کی موت کی خبر ملنے کے بعد ہی یہاں آئی ہے۔ اسے اس واقعے کی پوری تفصیل معلوم ہے۔ یہی نہیں بلکہ اس نے آتے ہی ولدا آغا پر غداری کرنے کے جرم میں اس کے دوست اسرار رضوی کو دفتر سے نکلتے ہوئے گولیوں سے چھلنی کروا دیا ہے۔ وہ تمہارے اندازے سے کہیں زیادہ باخبر ہے۔"

سلطان شاہ کا منہ حیرت سے کھل گیا۔ "تو کیا وہ پہلے سے یہاں موجود تھی؟" اس نے احمقانہ سوال کیا۔

"میں بتا رہا ہوں کہ وہ ولدا آغا کی موت کی خبر ملنے کے بعد یہاں آئی ہے۔ اسے شاید اپنی پناہ گاہ میں ہی اس واقعے کی اطلاع ملی اور وہ ایک جہاز چارٹر کر کے صبح ہی یہاں پہنچ گئی۔"

میں خود ویرا کے منہ سے ہونے والے انکشافات سن کر ششدر رہ گیا تھا اس لیے مجھے اس بات پر کوئی حیرت نہیں ہوئی کہ سلطان شاہ کے لیے میری یہ بات بھی ناقابلِ فہم ثابت نہیں ہوئی تھی۔

میں نے سگریٹ سلگا کر آہستہ آہستہ اسے ان تمام رازوں سے آگاہ کرنا شروع کر دیا جو ویرا کی زبانی میرے علم میں آئے تھے۔ وہ بچے کی طرح بے حس و حرکت بیٹھا میری کہانی سنتا رہا۔

"میرے لیے یہ یقین کرنا مشکل ہے کہ چونکنڈی کے علاقے پر خلا میں کوئی مواصلاتی سیارہ ٹھہرا ہوا ہے۔" میری بات مکمل ہو جانے پر اس نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "فلموں اور کہانیوں کی حد تک تو یہ سب سوچا اور سمجھا جا سکتا ہے لیکن یہ مان لینا ممکن نہیں کہ ویرا جو کچھ کہہ رہی ہے وہ سو فی صد سچ پر مبنی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اتفاقاً یہاں آنے کے بعد اسے کسی ذریعے سے ولدا آغا کی موت کی خبر ملی ہو اور اس نے تمہیں مرعوب کرنے کے لیے مواصلاتی سیارے اور چونکنڈی کے مخصوص علاقے کی کہانی گھڑ لی۔"

"میں تمہیں مجبور نہیں کرتا لیکن میرا خیال ہے کہ وہ جھوٹ نہیں بول رہی۔ تم کو اندازہ نہیں ہے کہ ہیروئن اور کوکین وغیرہ کے دھندے میں کس قدر زبردست سرمایہ لگا ہوا ہے۔ صرف کولمبیا میں اس تجارت کا سالانہ بجٹ حکومت سے دس گنا زیادہ ہوتا ہے۔ وہ جسے چاہتے ہیں خرید لیتے ہیں۔ پناما میں حکومت الٹنے کی سازشیں ہوئیں، کولمبیا دنیا کی سب سے بڑی طاقت سے بہت قریب واقع ہیں۔ لیکن امریکا کی انتظامیہ بھی اپنے خفیہ محکموں کے ذریعے ان کو نہیں نکال سکی اور وہ دور آ گیا جب محکموں نے اپنے وسائل سے کام لے کر بھرپور عالمی پبلسٹی کے بعد خلائی سیارے روانہ کرتی تھیں۔ خلائی مواصلات اب عام تجارتی شعبہ ہے۔ تمہاری جیب میں دم ہو اور ترقی پر ایک لیسپرنگ اسٹیشن بنا لو تو تم بھی اپنا ایک مواصلاتی سیارہ خلا میں بھیج سکتے ہو۔ تم یہ بھول رہے ہو کہ ویرا اسرار رضوی کو غداری کے جرم میں موت کی سزا دے چکی ہے۔ چونکنڈی کے ویرانے میں اسرار رضوی کے کردار کا میرے علاوہ کوئی گواہ نہیں تھا۔ ولدا آغا عالمِ بالا سے ویرا کو کوئی خبر نہیں دے سکتا لیکن میں یہ سمجھنے پر مجبور ہوں کہ وہ علاقہ واقعی مانیٹر کیا جاتا ہے اور جمی لائیڈ نے پچھلی رات کا خونی ڈراما اپنی آنکھوں سے دیکھا ہوگا اور اسی کے بعد ویرا کو یہاں بھیجا گیا ہوگا۔"

"یہ بہت برا ہوا کہ ویرا اور جمی لائیڈ میں مصالحت ہو گئی۔" وہ متاسفانہ لہجے میں بولا۔ "جب تک وہ دونوں ایک دوسرے کے خون کے پیاسے تھے ہمارا کام اتنا مشکل نہیں تھا۔۔۔"

"ان میں ایک نہ ایک دن سمجھوتا ہونا ہی تھا۔" میں نے اس کی بات کاٹتے ہوئے کہا۔ "خون کے رشتے ہمیشہ کے لیے نہیں بھلائے جا سکتے۔ جمی لائیڈ کی عمر ڈھل رہی ہے، وہ روز بروز ضعیف ہو رہا ہے۔ منشیات کے معاملات کو چلانے کے لیے اسے اپنی بیٹی سے زیادہ کسی اور سے مدد نہیں مل سکتی کیوں کہ اس نے ویرا کی تربیت ہی اپنی ضروریات کے مطابق کی ہے۔ وہ عورت ہے مگر بہتیرے مردوں سے کہیں زیادہ حوصلہ مند، نڈر، کائیاں اور مکار ہے۔ جمی لائیڈ کی ذات کا سہارا مل جانے کے بعد تو وہ اور زیادہ خطرناک ہو جائے گی۔۔۔"

"وہ تو اپنے باپ کی جان کی دشمن ہو رہی تھی۔" اپنے باپ کا ذکر کرتے ہوئے اس کی آنکھوں میں نفرت کے ہولناک الاؤ بھڑک اٹھتے تھے۔ پھر اب یکایک ان دونوں میں دوستی کیسے ہو گئی؟"

"رشتوں کا معاملہ بہت عجیب ہوتا ہے۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "نفرت بھی محبت ہی کی کوکھ سے جنم لیتی ہے۔ کسی اجنبی سے تم کو نہ محبت ہوتی ہے اور نہ نفرت لیکن جسے تم چاہتے ہو اگر وہ تم کو نظر انداز کرنا شروع کر دے یا تمہیں اور تمہارے جذبوں کو تسلیم کرنے سے انکار کر دے تو وہیں سے نفرت کی پہلی چنگاری بھڑکتی ہے۔ ویرا بے سہارا تھی۔ اس کی ماں نے مرتے وقت یہ بتایا تھا کہ اس کا غیر قانونی باپ جمی لائیڈ تھا اس لیے تنہا رہ جانے کے بعد ویرا نے اپنے باپ کی ذات میں پناہ لینی چاہی لیکن جمی لائیڈ نے اپنی جوانی کی اس جوان لغزش کو تسلیم کرنے سے انکار کر دیا۔ دیکھا جائے تو یہ ویرا کی شکست تھی۔ اسی ذہنی شکست سے وہ اپنے باپ کی دشمن ہو گئی لیکن ان دونوں کی ساری لڑائی کا محور آپس کا رشتہ تھا۔ جب تک جمی لائیڈ ویرا کو اپنی بیٹی ماننے سے انکار کرتا رہا وہ اس کے خون کی پیاسی رہی لیکن جس لمحے جمی لائیڈ نے اسے اپنے سینے سے لگا کر اپنی زیادتیوں کی معافی مانگتے ہوئے اسے بیٹی کہا ہوگا اسی لمحے ویرا کی کایا

پلٹ ہوگئی ہوگی میرا اندازہ ہے کہ اب وہ اپنے باپ کے خلاف ایک لفظ بھی سننا گوارا نہیں کرے گی۔"

"اور شاید اسی لیے اسے کراچی بھیجا گیا ہے۔" سلطان شاہ نے کہا۔ "وہ جمی لائیڈ کی سب سے زیادہ وفادار ہونے کے ساتھ ساتھ تم سے بہت اچھی طرح واقف ہے۔ وہ اس گہری آشنائی کے تجربات سے فائدہ اٹھاتے ہوئے تمہارے خلاف بڑی کامیابیاں بھی حاصل کر سکتی ہے۔"

"ان لوگوں کا منصوبہ یہی نظر آتا ہے لیکن تم یہ کیوں بھول رہے ہو کہ ویرا کو میرے خلاف جو فائدہ حاصل ہے وہی مجھے بھی اس کے خلاف حاصل ہے۔ میں اس کی رگ رگ سے واقف ہوں۔"

"اچھا ہوا کہ تم نے بتا دیا۔" وہ ہنستے ہوئے بولا۔ "مجھے معلوم نہیں تھا کہ تنہائی میں تم اسے اتنی باریکی سے دیکھا کرتے تھے۔ جب تم اس کی رگیں دیکھتے تھے تو کہیں کہیں زوال بھی نظر آتا ہوگا۔"

"وہ فوری طور پر مجھ سے ملنا چاہتی ہے۔" میں نے اس کی بات سنی ان سنی کرتے ہوئے کہا۔

"ذرا ہوشیار رہ کر ملنا۔ ایسا نہ ہو کہ وہ اس پہلی ملاقات کو ہی آخری بنانے پر تل جائے۔ اپنے باپ کی مزید خوشنودی حاصل کرنے کے لیے وہ اپنے کسی حربے سے تمہیں حیران بھی کر سکتی ہے۔"

ویرا لائیڈ کی طرف سے سلطان شاہ کے خدشات بے بنیاد نہیں تھے۔ سب سے بڑی بات یہ تھی کہ دلدار آغا شی کی تنظیم کو ختم کر کے معراج دین عرف ماجے جیسے کرائے کے لوگوں کے سہارے شی کی سرگرمیاں محدود پیمانے پر جاری رکھے ہوئے تھا۔ اس کی موت کے بعد یہ رابطہ ٹوٹ گیا تھا اور ویرا کو کراچی میں فوری طور پر کہیں سے کوئی مدد ملنے کے آثار نہیں تھے۔ یہ اور بات تھی کہ وہ اپنے پرانے مراسم کو بروئے کار لا کر چند روز میں اپنے گرد کچھ لوگ جمع کر لیتی۔ میرا اندازہ تھا کہ اسے مستقل طور پر پاکستان میں نہیں بھیجا گیا تھا۔ اپنے باپ سے صلح ہو جانے کے بعد ویرا بھی فطری طور پر جمی لائیڈ کے قریب رہ کر اس کا ہاتھ بٹانے کی خواہش مند ہوتی۔ اس نے مجھے یقین ہو چلا تھا کہ ویرا کو مجھ سے مفاہمت کرنے یا میرے خطرے کو ہمیشہ کے لیے ختم کرنے کا محدود مشن سونپ کر کراچی بھیجا گیا تھا اور وہ اس کام کو جلد از جلد ختم کر کے واپس لوٹ جانا چاہتی تھی تاکہ جمی لائیڈ کے سامنے سرخرو ہو سکے۔

"جمی لائیڈ کو اپنی سرگرمیوں کے لیے ویرا کی مدد کی کیا ضرورت ہو سکتی ہے؟" سلطان شاہ کے سوال نے مجھے چونکا دیا۔ "اس کے پاس نہ تو سرمائے کی کمی ہے اور نہ وسائل کی۔"

"کام کرنے والوں کی ہر جگہ اور ہر کسی کو ضرورت ہوتی ہے۔" میں نے کہا۔ "پھر ویرا تو اس کی بیٹی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ اب اسے اپنا جانشین بنانے کے بارے میں سوچ رہا ہو۔"

"جانشین؟" سلطان شاہ نے حیرت سے دہرایا۔ "مجرموں کے موروثی گروہوں میں تو جانشینی وغیرہ جیسے تصورات چلتے ہیں لیکن شی کی تو ساخت ہی مختلف ہے۔ مافیا کے ڈان بھتری نے تمہیں جو کچھ بتایا تھا اس سے تو یہی ظاہر ہوتا ہے کہ جمی لائیڈ دراصل امریکہ کے ایک انتہائی خفیہ اور معدوم ادارے کا باقاعدہ سربراہ ہے اور اپنی کارکردگی کے بارے میں شاید براہ راست امریکہ کے صدر کو جواب دہ ہے۔ دوسرے لفظوں میں یہ معاملہ موروثی گروہ بندی کے بجائے محکمہ جاتی ہو جاتا ہے۔ جمی لائیڈ اپنی بیٹی کو اپنا جانشین کیسے مقرر کر سکتا ہے؟ وہ نہ رہا تو امریکی صدر اس کے خالی کیے ہوئے عہدے پر اپنی پسند کے کسی نئے آدمی کو مامور کر دے گا اور پھر امریکہ میں تو انتخابات کے ذریعے صدر کی تبدیلی کے ساتھ ہزاروں اہم انتظامی عہدوں میں بھی تبدیلی آ جاتی ہے۔ جانے والے صدر کے رفقا اور حلیف خود بخود اپنے عہدوں سے مستعفی ہو جاتے ہیں اور نیا سربراہ اپنی پسند کے لوگوں کو خالی عہدوں پر مقرر کرتا ہے تاکہ اپنی قومی پالیسیوں کو اپنی مرضی کے لوگوں کے ذریعے اپنی پسند کے مطابق چلا سکے۔ ایسے نظام میں ویرا لائیڈ کے بے شی کی سربراہی کے امکانات کہاں باقی رہ جاتے ہیں۔"

"وہ ڈان بھتری کی سنائی ہوئی کہانی تھی جس کی ابھی تک نہ تصدیق ہو سکی ہے اور نہ تردید۔ اگر تمہارے نظریے کو درست مان لیا جائے تب بھی جمی لائیڈ کے بعد باہر کے کسی نئے فرد کے بجائے شی میں سے ہی کسی ایسے فرد کے تقرر کا امکان رہتا ہے جو اپنی کارکردگی میں سب سے بہتر اور برتر ہو۔" میں نے کہا۔

"جہنم میں جائے۔" وہ اکتائے ہوئے انداز میں بولا۔ "وہ شی کے معاملات ہیں، شی والے جانیں۔ ہمارے لیے تو وقت کی سب سے بڑی حقیقت یہ ہے کہ آج تمہاری داشتہ تمہاری سب سے بڑی حریف بن کر تمہارے سامنے آ گئی ہے۔"

اس وقت حالات اور واقعات کی وجہ سے میرے ذہن پر سخت دباؤ تھا اس لیے میں نے باہر لنچ کا پروگرام بنا لیا اور ہم دونوں لباس تبدیل کر کے فلیٹ سے باہر نکل گئے۔

سیٹھ حبیب جیوانی سے ملی ہوئی سرخ کار میں شرف آباد سے روانہ ہو کر ہم بہادر آباد کے چوراہے پر پہنچے تو وہاں بازار بند تھا اور جا بجا لوگوں کی ٹولیاں جمع تھیں۔ ایک ٹرک میں پولیس کی بھاری جمعیت مسلح اور تیار تھی۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے شہر پہ خدا نخواستہ دشمن نے یلغار کر دی ہو۔ وہاں نہ دھواں تھا، نہ آگ مگر پھر بھی فضا پر موت کا بے ہول آسیبی سکوت چھایا ہوا تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے کسی بھی لمحے وہاں آگ، خون اور بارود کا

بھیانک کھیل شروع ہونے والا تھا۔

یہی حال طارق روڈ اور سندھی مسلم سوسائٹی کا بھی تھا حالانکہ پچھلے دنوں بھڑک اٹھنے والے فسادات میں وہ علاقے محفوظ رہے تھے۔ دلداد آغا نے اپنی انا کی شکست کا انتقام لینے کے لیے شہر میں منظم سازش کے ذریعے لسانی نفرت کی ایسی آگ بھڑکائی تھی کہ اس کے ردعمل میں شہر میں کہیں بھی کوئی خونریز تصادم ہو سکتا تھا۔ اس کے سدباب کے لیے جابجا پولیس کی بھاری نفری مامور تھی اور خال خال فوجی گاڑیاں بھی گشت کر رہی تھیں۔

یہ کراچی کی بدنصیبی تھی کہ اس شہر میں امن وامان کے شہری محافظوں کی کوئی ساکھ کبھی بن ہی نہیں سکی تھی۔ سیاسی طالع آزماؤں نے بے ضمیر انتظامی افسروں کے ذریعے پولیس کو ہمیشہ اپنے مفاد کا پاسبان بنائے رکھنے پر زور دیا تھا جس کا نتیجہ یہ نکلا تھا کہ پولیس ایک جمعیت کے طور پر عوام سے دور اور حاکموں سے قریب ہوتی چلی گئی۔ حاکموں کی قربت سے چھوٹے افسروں اور نچلے درجے کے عملے میں رعونت کا ابھر آنا غیر فطری نہیں تھا جس کا نتیجہ یہ نکلا کہ قانون کی مدد چاہنے والے قانون کی مار کا نشانہ بننے لگے اور اسی کے ساتھ مالی دباؤ، ترغیب، تحریص اور سب سے بڑھ کر اوپر کی شہ نے پولیس کے محکمے کی ایک نمایاں تعداد کو رشوت ستانی کی راہ پر ڈال دیا۔ اوپر سے کسی بازپرس کا کبھی خوف نہیں رہا، عوام کو مفتوح غلام تصور کیا جانے لگا لہٰذا عوام بھی انہیں تحقیر و تضحیک کا نشانہ بنانے سے کبھی نہ چوکے۔ نوجوان نسل تو ویسے ہی ان ٹھلوں کو خاطر میں لانے پر بھی آمادہ نہیں تھی اس وجہ سے ہر بڑے ہنگامے کے موقع پر امن وامان کے قیام کے لیے فوج کا سہارا لینا ناگزیر ہو جاتا تھا۔ بسا اوقات یوں بھی ہوا کہ جہاں فوج کا سایہ میسر نہیں تھا وہاں پولیس بھی متحارب گروہوں کے ساتھ ایک فریق بن گئی یا بنالی گئی۔ البتہ فوج کی بر وقت مداخلت سے پولیس بھی مشتعل لوگوں کے انتقام سے بچ جاتی تھی۔

طارق روڈ کے گلی کوچوں کے ہوٹل اور فاسٹ فوڈ شاپس بھی بند پڑی ہوئی تھیں اس لیے لنچ کی تلاش میں سندھی مسلم سوسائٹی سے نکل کر ہم شاہراہ فیصل پر آ گئے۔

فلیٹ سے نکلتے ہوئے میرا ارادہ کسی چھوٹے اور غیر معروف ہوٹل میں کھانا کھانے کا تھا لیکن مجبوراً ہمیں تاج محل میں جانا پڑا۔ ہم نے بھی بار ہال کا ایک ویران سا گوشہ منتخب کیا تھا جہاں ہم آنے جانے والوں کی نگاہوں سے محفوظ تھے۔

"اس وقت بھی شہر میں کسی سے جان کا خطرہ نہیں ہے۔" سلطان شاہ نے اِدھر اُدھر نظر گھماتے ہوئے کہا۔ "لیکن تمہارے ایمان کی دشمن یہاں پہنچ چکی ہے۔"

وہ درست ہی کہہ رہا تھا۔ میں نے اس باریکی پر غور نہیں کیا تھا کہ دلداد آغا کی موت کے بعد پہلی بار ہم کراچی میں آزادانہ طور پر گھوم پھر سکتے تھے۔

اس روز میں دفتر نہیں گیا تھا اور نہ ہی مجھے وہاں کے معاملات سے کوئی دلچسپی تھی پھر بھی سیٹھ جیوانی نے ڈان تھری کی سفارش پر اپنی ضروریات کے تحت مجھے اس دفتر کا سربراہ بنایا ہوا تھا۔ میں گھر سے باہر آ چکا تھا، مجھے یہ بھی اندازہ تھا کہ کھانا میز پر آنے میں کچھ وقت ضرور لگے گا اس لیے ویٹر کو آرڈر دے کر میں پبلک فون کی طرف چل پڑا۔

فرینڈز لائن کی ٹیلی فون آپریٹر نے فوراً ہی میری آواز پہچان لی اور میری زبان سے سینڈو کا نام سنتے ہی اس نے لائن اس کو منتقل کر دی۔ وہ فوراً ہی لائن پر آ گیا تھا۔

"شہر کا کیا حال ہے سینڈو؟" میں نے رسمی لہجے میں سوال کیا۔

"حال برا ہے باس!" اس کی آواز تشویش آمیز تھی۔ "ملیر، لانڈھی کالونی، لیاری، لیاقت آباد اور گلبہار کے بعض علاقوں میں کرفیو کے باوجود مارا ماری ہو رہی ہے۔ تشدد کی یہ لہر رفتہ رفتہ ہی ختم ہوگی۔ سندھی ٹوپی نے جتنی تیزی سے یہ آگ بھڑکائی تھی وہ زندہ ہوتا تو اپنی کوشش کے باوجود اتنی جلدی اسے ختم نہ کر پاتا۔"

"تم کیا کر رہے ہو؟" میں نے اس کی بات کاٹ کر سوال کیا۔

"کچھ بھی نہیں۔ کوئی کام ہو تو بتاؤ۔ سامنے کوٹھی میں کل کی بھاگ دوڑ کے بعد آج خالی بیٹھے ہوئے ہیں۔"

"فی الحال آرام کرو، میں بھی تھک گیا ہوں۔ دفتر آنے کے بعد ہی کام شروع ہو سکے گا۔"

"تھوڑی دیر پہلے ایک خبر ملی تھی۔" اس کی تردد آمیز آواز سنائی دی۔ "ابھی تک اس کی تصدیق یا تردید نہیں کرا سکا ہوں۔ سنا ہے کہ اصغر نے پوری شد و مد کے ساتھ تمہاری تلاش شروع کرا دی ہے۔"

"اصغر کون؟" میں نے بے ساختہ سوال کیا۔ فوری طور پر مجھے اس نام کے حوالے سے کچھ بھی یاد نہ آ سکا تھا۔

"ایکسائز کے محکمے کا وہی افسر جس نے ارلا گلشن پر تمہیں سراج سے مال وصول کرتے ہوئے رنگے ہاتھوں پکڑا تھا۔" اس نے پوری وضاحت کے ساتھ کہا۔ "یہ بات میری سمجھ میں نہیں آسکی کہ اب اسے کیا ہو گیا ہے۔"

"یہ خبر تمہیں کب اور کیسے ملی؟" میں نے تھکے ہوئے انداز میں ایک گہرا سانس لے کر پوچھا۔

"پندرہ بیس منٹ پہلے پارس نے فون کیا تھا۔ اصغر تمہاری تلاش میں اسی کے پاس پہنچا تھا لیکن پارس وہاں موجود نہیں تھی۔

اس نے ایک لڑکی سے تمہارا اصل نام لیا تھا۔ وہ لڑکی ذہین سے واقف ہی نہیں تھی۔ اصغر دوبارہ آنے کا پیغام چھوڑ کر واپس چلا گیا۔ میرا اندازہ ہے کہ وہ پارسن سے تمہارے ہی بارے میں کچھ پوچھ گچھ کرنے کے ارادے سے آیا تھا۔"

"وہ کس وقت آیا تھا؟" میں اس تشویشناک خبر پر پریشان ہو گیا تھا۔ اگر اصغر دوبارہ میری فائل کھول دیتا تو میرے راستے میں بہتیری دشواریاں پیدا ہو سکتی تھیں۔ میری تحویل سے برآمد کیا جانے والا پیکٹ اس وقت اس کی تحویل میں تھا جس کی بنیاد پر میرے لیے قانون سے بچنے کا کوئی راستہ نہیں نکل سکتا تھا۔

"وہ ساڑھے بارہ بجے کے قریب کلب پہنچا تھا" سیٹھ رہو کی آواز ابھری۔ "اس وقت پارسن کچن کے لیے شام کی خریداری کرنے گئی ہوئی تھی۔"

"اور اسرار رضوی ریٹا کے ساتھ کس وقت کلب سے گیا تھا؟" میں نے اگلا سوال کیا۔

"پارسن سے فون پر اس کا سرسری ذکر آیا تھا۔ وہ دونوں ہی منہ اندھیرے کلب سے نکل گئے تھے۔ کیا اس بارے میں تمہارے ذہن میں کوئی نظریہ ترتیب پا رہا ہے؟"

"اصغر پر گہری نظر رکھو۔ وہ حرامزادہ میرے لیے دشواریاں کھڑی کرے گا۔" میں نے تیز لہجے میں کہا۔ "شاید تمہیں علم نہیں کہ بارہ بجے سے پہلے اسرار رضوی کو اس کے دفتر سے نکلتے ہوئے گولیوں سے چھلنی کیا جا چکا ہے۔"

"اوہ! یہ تو مجھے پتا ہی نہیں چل سکا..." اس کی تحیر آمیز آواز ابھری۔ "اس کا مطلب تو یہ ہوا کہ اسرار نے تمہیں اصغر کی قید سے رہائی دلائی تھی۔ اس کی موت واقع ہوتے ہی اصغر دوبارہ تمہارے پیچھے لگ گیا؟"

"ہاں اور وہ اس موقع کو کھونا نہیں چاہتا۔ وہ سراج سے لمبی سودے بازی کر رہا تھا لیکن سراج فون پر اپنے بڑوں سے مشورہ کرنے کے بہانے اصغر کے دفتر کے روشن دان سے فرار ہو گیا۔ مجھے اسرار رضوی اپنا مخبر بنا کر نکال لایا اور اصغر خالی ہاتھ ملتا رہ گیا۔ مجھے یقین ہے کہ اسے میرے ہی ساتھ سراج کی بھی تلاش ہو گی۔۔ لیکن سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ میری تلاش میں وہ مردود سیدھا کلب کیسے پہنچ گیا؟"

"وہ میری غلطی تھی" سیٹھ رہو کی پژمردہ آواز سنائی دی۔ "اولڈ کلفٹن سے تمہاری گرفتاری کے بعد تمہاری گاڑی کی نگرانی پر ایک سپاہی مامور تھا۔ جب تمہاری رہائی کے بعد قصہ ختم ہوا تو میں تمہاری گاڑی کلب لے آیا۔ سپاہی واپس شہر بھیجا جا چکا تھا۔

میں اسے بھی ساتھ لے آیا اور کلب سے ایک ڈرائیور کے ساتھ اسے شہر بھجوا دیا۔ اسی سپاہی نے اصغر کو بھی کلب سے تمہارے تعلق کے بارے میں بتا دیا ہوگا لیکن ان لوگوں کو کلب کی اصلیت معلوم نہیں ہو سکی ہوگی۔ لوگ عام طور پر اسے ایک مہنگا اور مخصوص ریستوران ہی سمجھتے ہیں۔"

"سمجھا کریں لیکن میرا ایک ٹھکانا اس کی نظروں میں آ گیا" میں نے غراتے ہوئے کہا۔ "اس نے ذرا بھی محنت کی تو سیدھا تمہارے دفتر پہنچ سکتا ہے۔ آخر تمہاری عقل کہاں سو جاتی ہے؟"

"معافی چاہتا ہوں باس! پچھلی رات کو یہ سوچا بھی نہیں جا سکتا تھا کہ اسرار مار دیا جائے گا اور انسپکٹر اصغر دوبارہ تمہارے پیچھے لگ جائے گا۔ کیا اسرار کو اصغر ہی نے مارا ہے؟"

"فضول قیاس آرائیاں نہ کرو اور اصغر پر نظر رکھو" میں نے تلخ لہجے میں اسے ڈانٹتے ہوئے ریسیور کریڈل پر پٹخ دیا۔

میں واپس لوٹا تو کھانا میز پر سرو ہو چکا تھا اور سلطان شاہ میرا انتظار کر رہا تھا۔ شاید وہ مجھ پر کوئی پھبتی کسنے کا ارادہ کیے بیٹھا تھا لیکن میرے تیور دیکھ کر اس نے بھانپ لیا کہ مطلع صاف نہیں ہے اس لیے خاموشی کے ساتھ اپنی پلیٹ کی طرف متوجہ ہو گیا۔

میں بھی خاموشی کے ساتھ کھانے میں مصروف ہو گیا۔

اس وقت میرے ذہن پر گزرے ہوئے واقعات کی فلم چل رہی تھی اور میں ان نکات پر غور کر رہا تھا جو اصغر کو میرے خلاف نئی سہار دے سکتے تھے۔ اس بارے میں سب سے پہلا مخبر بنانا والوں کی اس سرخ کار کا تھا جو اس وقت بھی میرے زیر استعمال تھی۔ اصغر ایکسائز کے محکمے کا افسر تھا۔ ایسے لوگ بہتیری باتیں آنکھوں ہی آنکھوں میں نوٹ کر لیتے ہیں۔ اول تو میری اس کار کا ماڈل ہی منفرد نوعیت کا تھا پھر اس کا رنگ سرخ تھا۔ کچھ بعید نہیں تھا کہ اصغر یا کار کی نگرانی کرنے والے سپاہی نے اس کا نمبر نوٹ یا یاد کر لیا ہو اس لیے میں نے اسی وقت سے اس کا استعمال ترک کرنے کا ارادہ کر لیا تھا۔ تاج محل ہوٹل کی پارکنگ لاٹ میں اس کار کی طرف جانا بھی میرے لیے خطرناک ہو سکتا تھا البتہ میری ہدایت پر سیٹھ رہو کا کوئی آدمی وہاں سے کار لے جا سکتا تھا۔

"کھانا کم کھا رہے ہو اور سوچ زیادہ رہے ہو۔ خیریت تو ہے نا؟"

"اوہ! تم سے صبر نہیں ہو سکا" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "دراصل ہمارے ستارے ہی کچھ ایسے ہیں کہ ان کے ساتھ خیریت

زیادہ دیر تک نہیں چل سکتی اور یہ بھی ایک عجیب اتفاق ہے کہ ہر خطرے کی اطلاع آہی جاتی ہے ہر وقت مل ہی جاتی ہے۔ ابھی میں صرف رسمی دعا سلام کی نیت سے گیا تھا لیکن فون پر سپنڈو نے بتایا کہ ہیروئن والے معاملے میں تفتیشی افسر نے ایک بار پھر میری تلاش شروع کر دی ہے۔ میں پولیس اور مافیا والوں سے تو قیامت تک لڑ سکتا ہوں لیکن قانون کے ساتھ مقابلہ کرنے کا تصور میرے لیے پریشان کن ہوتا ہے...“

”حالانکہ حقیقت سے دیکھو تو تم قانون ہی سے لڑنے ہو۔“ اس نے میری بات کاٹ کر چٹکلا لگایا۔ ”تم کو یہ اختیار کس نے دیا ہے کہ اپنے شہر کے مجرموں کو قانون کے حوالے کرنے کے بجائے موت کے گھاٹ اتارتے پھرو؟“

”تم ٹھیک کہہ رہی ہو۔ یہ قانون سے زیادہ شاید ضمیر کا معاملہ ہے۔ مجرموں کو مارتے ہوئے میرے دل میں کسی قسم کا احساس جرم نہیں ہوتا لیکن جب قانون براہ راست تم پر کوئی فرد جرم عائد کر دے تو معاملہ مختلف ہو جاتا ہے۔“

”آخر اس افسر کو یکایک ہی تمہاری کون سی ضرورت پیش آگئی؟“

میں تلخ انداز میں ہنس پڑا۔ ”میں نے تمہیں بتایا تھا کہ میری وجہ سے اس کے ہاتھوں میں پھنسی ہوئی روشنی ابو لی پھسل کر نکل گئی تھی۔ اسرار رضوی کو مجھ سے چھڑانے والا میرا واحد سفارشی تھا اس کے قتل ہوتے ہی تفتیشی افسر اپنی محرومی کا حساب بے باق کرنے کے ارادے سے نکل کھڑا ہوا ہوگا۔ اب پہلی احتیاط یہ ہوگی کہ ہم سرخ کار یہیں چھوڑ کر ٹیکسی سے گھر واپس جائیں گے۔ باقی باتیں بعد میں سوچی جائیں گی۔“

”ارادہ ٹھیک ہے مگر مجھے شبہ ہے کہ کوئی ٹیکسی مل سکے گی۔ یہاں آتے ہوئے مجھے راستے میں ٹیکسی رکشا تو درکنار کوئی لولی لنگڑی بس بھی نظر نہیں آئی تھی۔“ وہ کن انکھیوں سے گرد و پیش کا جائزہ لیتا ہوا بولا۔

”فکر نہ کرو ہم گھر سے دور نہیں ہیں۔ پیدل چلنے سے ہاضمہ بھی بہتر ہوگا۔“ میں نے بے پروائی سے کہا۔

”اس قدر لذیذ اور مرغن کھانا کھانے کے بعد تو فوراً بستر درکار ہوتا ہے۔ پیدل چلنا میرے لیے سوہان روح بن جائے گا۔“ اس نے ایک گہرا سانس لے کر درد آمیز لہجے میں کہا اور میں زیر لب مسکرا کر رہ گیا۔

کھانے اور چائے سے فارغ ہونے کے بعد بھی ہم کافی دیر تک کسل مندانہ انداز میں وہاں بیٹھے رہے۔ جگہ کی تبدیلی کے بعد ہوٹل سے شرف آباد تک پیدل مارچ اس وقت واقعی تھکا

محسوس ہو رہا تھا پھر اچانک ہی مجھے ابھی تک ذہنی پر غصہ آگیا اور میں بل کی رقم ٹپ سمیت ٹرے میں ڈال کر وہاں سے اٹھ گیا۔

اس شہر میں میرے لیے مافیا والوں کی دی ہوئی سرخ کار ہی نہیں رہ گئی تھی۔ مناسب انتظام کے طور ٹیکسی نہ ملتی تو وہیں سے فون کر کے میں جہانگیر کے گھر سے یا شہزادہ ان کے دفتر سے کوئی گاڑی منگوا سکتا تھا مگر جھنجلاہٹ اور کوفت اس وقت ہوئی جب ہوٹل سے نکلتے ہی ریسٹورنٹ کے باہر کا ٹیکسی نظر آئی۔ شہر کے مہنگے ہوٹلوں میں کرائے پر بغیر میٹر والی پرائیویٹ گاڑیاں حاصل کرنے کی سہولت موجود تھی جس سے ہر وقت استفادہ کیا جا سکتا تھا۔ چند منٹوں بعد ہی ہم ڈرائیور کے ساتھ اپنے گھر کی طرف جا رہے تھے۔ یہ درست ہے کہ جب ذہن پر کوئی مسئلہ بوجھ بن کر سوار ہو جائے تو عقل ماؤف ہو کر رہ جاتی ہے اور سامنے کی باتیں بھی نہیں سوجھ پاتیں۔ اس وقت سلطان شاہ کی منفی تمہید نے میری بھی کھوپڑی ماؤف کر ڈالی تھی۔

فلیٹ پر ہمیں کوئی خاص کام نہیں تھا۔ جہانگیر کی حالت خراب تھی اس کے ساتھ سلمی بھی شدید ترین ذہنی دباؤ سے گزر رہی تھی اور میں ان دونوں کو مجبوری کے تحت ذرا بھی وقت نہیں دے سکا تھا اس لیے میرا خیال تھا کہ وہ شام یا رات جہانگیر کے گھر گزار کر میں اپنی پچھلی کوتاہی کا ازالہ کر سکتا ہوں۔ سلطان شاہ نے میرے ارادے سے واقف ہوتے ہی مجھے ویرا کا خطرہ یاد دلایا کیونکہ ویرا نے میری تلاش میں براہ راست سلمی ہی کو فون کیا تھا اور زلزلے کی وہ وجہ اسی پیغام کے حوالے سے میں نے ویرا کی فون کال لوٹائی تھی۔ ویرا کو شبہ ہو سکتا تھا کہ میں جہانگیر کے پاس مقیم نہ ہوں۔ وہ اپنے شبہے کی تصدیق کے لیے اوچھا ہتھکنڈہ بھی کر سکتی تھی مگر وہ خطرہ اس قدر موہوم تھا کہ میں اسے مول لینے کے لیے پوری طرح تیار تھا۔

ویرا کے خطرے کے برعکس مجھے غزال کی طرف سے امید تھی کہ دی گئی مہلت اور موقع میسر آتے ہی یقیناً جہانگیر کے گھر کا رخ کرتی یا بار بار فون کرتی کیونکہ اسے میری شرف آباد والی رہائش کا قطعی علم نہیں تھا۔ اپنی دانست میں وہ ولدار آغا اور اس کے مسلح بھیڑیوں کو زک دے کر فرار ہوئی تھی لیکن مجھے یقین تھا کہ اس نے اخبارات میں شائع ہونے والی ولدار آغا کے قتل کی خبر ضرور پڑھ لی ہوگی۔ وہ جہاں بھی روپوش تھی، ولدار آغا کے جہنم واصل ہونے کے بعد اسے وہاں سے نکل آنا چاہیے تھا کیونکہ مجھ سے ملنے میں اخلاقی قانونی یا مذہب کی کوئی بندش باقی نہیں رہ گئی تھی۔ ڈی آئی جی کے بہروپ کا اسیر ہونے

مسکرتی اور پھر بارود کی چھاؤں میں گھر سے فرار کی کہانی سناتے تو دیا میری طرف سے مزید اکھڑ جاتی۔
"عزالہ جہاں بھی ہے میری ناشست میں خیریت سے ہے۔" میں نے اپنے وجود میں اٹھنے والے جوار بھاٹے پر قابو پاتے ہوئے پُرسکون لہجے میں کہا۔ "تو دیا کو اپنے طور پر جو کچھ بھی معلوم ہوا ہے اسے اصلیت کی ہوا بھی نہیں لگنے دوں گا۔ کیسے میں بتاؤں گا کہ اب عزالہ میری پناہ میں آچکی ہے!"
"اس کی ساری توجہ اپنی طرف مرکوز رکھ کر ہی تم عزالہ بھابی کی مدد کر سکتے ہو۔ اس بے چاری کے معاملے میں ہم شروع ہی سے بے بسی کا شکار چلے آرہے ہیں!"
میں نے سر پیٹنے کے انداز میں جنس سے کہا۔ "ہماری فلموں کی کہانی اسی طرح تین تین گھنٹوں تک چلائی جاتی ہے۔ جہاں ہیرو اور ہیروئن کی ملاقات کی سچویشن قریب آنے لگتی ہے تماشائی کرسیاں چھوڑ کر نکاسی کے راستے کی طرف بڑھنے لگتے ہیں۔ پوچھو کہ ہماری کہانی اب کب تک چلتی ہے؟"
"کہانی کی اور بات ہے۔ یہاں تو ہم ٹھوس حقیقتوں سے لڑ رہے ہیں..."
"یہ بھی کہانی ہی ہے جس کا کاتب تقدیر نے جو کچھ لکھ دیا ہے وہ ہو کر رہے گا۔ ہماری کوششیں اس قصے کو مختصر ہرگز نہیں کر سکتیں۔ ہم دونوں گشت وغیرہ کرتے ہوئے دنیا کے ایک سرے سے لے کر دوسرے سرے تک دندناتے پھرتے رہے ہیں لیکن حقیقت یہ ہے کہ ہم بے بس کٹھ پتلیاں ہیں۔ ہماری ڈوریں ہلا کر ہمیں جس راستے پر ہانک دیا جاتا ہے اسی راستے پر چل پڑتے ہیں۔ کبھی عزالہ مل جاتی ہے، کبھی جھلک دکھا کر روپوش ہو جاتی ہے۔ کبھی صرف آواز سنا کر دل میں آگ بھڑکاتی ہے، بے وفائی کرتی ہے اور پھر معصوم اور مظلوم بن جاتی ہے۔ عورت واقعی ایک پہیلی ہوتی ہے میرے دوست! ایک چہرے کے پیچھے ہزار چہرے پوشیدہ ہوتے ہیں۔ ان کے پرت اتارتے اتارتے آدمی کی زندگی بیت جاتی ہے اور حقیقت وہ ہوتی ہے جو اسے عالم سکرات میں اپنی عورت کے چہرے پر نظر آتی ہے۔ اس سے پہلے صرف سراب ہوتا ہے جو عمر بھر انسان کو دوڑاتا اور تھکاتا رہتا ہے۔"
"اس وقت تم مایوسی کا شکار ہو رہے ہو۔ اس لیے کسی اور موضوع پر بات کرو۔" سلطان شاہ نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "میں تم سے بحث نہیں کروں گا۔"
"بحث کرو گے تو میں تمہیں ناک سے زمین پر لکیریں نکالنے پر مجبور کر دوں گا۔" میں نے جارحانہ لہجے میں کہا۔ اس وقت خواہ مخواہ میرا دل اس سے لڑنے کو چاہ رہا تھا۔
اس نے ملامت آمیز نظروں سے مجھے گھورا تھا لیکن جونہی میں نے اپنی توجہ ویران سڑک سے ہٹا کر اس کی طرف مرکوز کی اس نے بوکھلا کر اپنا سر جھکا لیا۔
پُرامن بقائے باہمی کا پہلا اور بنیادی اصول یہی تھا کہ ایک فریق آگ بگولا ہونے کی جارحانہ تیاریاں کرنے لگے تو دوسرا فریق پانی بن کر مدافعانہ راہ اختیار کر لے۔

❋

جہانگیر کے بدن اور چہرے پر سے تشدد کے نشانات مندمل نہیں ہوئے تھے لیکن وہ نقل و حرکت کرنے کے قابل ہو چکا تھا اور ہمارے ساتھ گرمجوشی سے پیش آیا تھا۔ اس نے خواب گاہ سے ڈرائنگ روم میں آکر ہمارا استقبال کیا تھا اور سلطان شاہ کے ساتھ بھی اسی تپاک کا مظاہرہ کیا تھا جس سے میرے ساتھ پیش آیا تھا لیکن سلمٰی حسب معمول سلطان شاہ کی موجودگی سے خوش نہیں تھی۔
"خدا کا شکر ہے کہ دیا کا پیغام ملنے کے بعد تمہیں ہمارا گھر یاد آہی گیا۔" سلمٰی نے رسمی گفتگو کا خاتمہ ہوتے ہی مجھ سے مخاطب ہو کر طنزیہ لہجے میں کہا تھا۔
"اس وقت بدمزگی پھیلانے والی باتیں نہ کرو۔" میں نے براہ راست اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے قدرے تیز لہجے میں کہا تھا۔ "کل رات ہم نے تمہارے ساتھ گزاری تھی... حالات کی پیدا کی ہوئی مجبوریوں کی بات دیگر ہے ورنہ تمہارا گھر ہر وقت مجھے اپنی جان سے زیادہ عزیز رہا ہے۔"
"تم ہمیں ضرور آئے تھے مگر اپنی مرضی سے اور ملاقات کے لیے تو اب آئے ہو۔"
"ختم کرو اس بحث کو اور بوتل نکالو۔" جہانگیر نے اٹھتا ہوا موضوع وہیں ختم کر دیا۔
"بوتل؟" سلمٰی نے آنکھیں نکالیں۔ "تم نے خود سنا ہے کہ ڈاکٹر نے تمہیں الکحل کے معاملے میں احتیاط سے کام لینے کا مشورہ دیا تھا۔"
"پہلی بات تو یہ کہ اس نے منع ہی نہیں کیا تھا، احتیاط کے لیے کہا تھا۔ دوسری بات یہ کہ وہ اس کا مشورہ تھا، حکم نہیں تھا۔ مجھے معلوم ہے کہ تم نے اس سے وہ سب زبردستی کہلایا ہوگا۔ وہ تو خود مجھے مسکن ادویہ دے رہا ہے کہ نشہ آور دوائیں لے کر ہی سوتا ہے تو میں اپنے یار کے ساتھ اپنی پسند کا نشہ کیوں نہ کروں؟"
"مجھے تمہاری بوتلوں کی بدبو سے وحشت ہونے لگتی ہے۔"

تھوڑی دیر میں یہاں شراب اور سگریٹوں کے دھوئیں کی تیز بو بکھرنے لگے گی تو میرا یہاں بیٹھنا دو بھر ہو جائے گا۔"

"میرے سپنا اگر تم احتیاطاً اسی وقت بیڈ روم میں چلی جاؤ۔"
جہانگیر نے تمسخرانہ انداز میں کہا۔ "آج کافی دنوں کے بعد کھل کھیلنے کا موقع ملا ہے تو میں اسے ضائع نہیں کروں گا۔ تم دیکھنا کہ صبح تک میری حالت میں نمایاں تبدیلی آ چکی ہوگی یہ شوق میری کمزوری کا علاج بھی ثابت ہوگا۔"

"تمہارا مطلب ہے کہ تم یہاں گلچھرے اڑاتے رہو اور میں اپنا منہ لپیٹ کر خواب گاہ میں اکیلی پڑی سڑتی رہوں؟" وہ تنک کر ناک چڑھاتے لہجے میں بولی۔ سلطان شاہ ہم تینوں کی گفتگو سے لاتعلق، سر جھکائے بیٹھا ہوا تھا جیسے اس کمرے میں بولی جانے والی زبان اس کے لیے سرے سے ناقابل فہم رہی ہو۔

"اگر خواب گاہ میں جانے سے پہلے تم رشا کو فون کر کے بلا دو تو لطف آ جائے گا۔" میں نے سلمی کو جلانے کے لیے خوشامدانہ لہجے میں کہا۔

"تو اس سے تمہاری بھی دوستی ہو گئی ہے؟" جہانگیر میری زبان سے رشا کا نام سن کر خوشی سے اچھل پڑا تھا۔ "وہ واقعی بہت خوش مزاج اور مجلسی عورت ہے۔ اسے بلوا لو تو تاش کی بیٹھک جم جائے گی۔ عورتوں اور مردوں کی ٹیم کے درمیان سلطان شاہ کو ریفری بنا لیں گے۔"

"تمہارے اغوا کے بعد اس نے سلمی کو بہت سہارا دیا تھا۔ اسی دوران میں اس سے یہاں ملاقات ہوئی تھی۔ گھر بار اور بچوں کو چھوڑ کر یہیں بیٹھی رہتی تھی۔۔۔" میں نے دانستہ رشا کا ذکر درمیان میں لا کر بچوں کا ذکر چھیڑا تھا۔

"بچے کہاں ہیں اس کے؟" جہانگیر نے ٹانگ لڑائی تھی۔

"وہ بھی ہم جیسی ہے۔ اسی لیے ہر وقت یہیں رہتی ہے۔ بہار رت سے کہتی پھرتی ہے کہ تمہارے بعد ہم اس جیسے نہیں رہے گے۔ اخبار میں اشتہار چھپوا دو۔" سلمی اپنی جگہ چڑتی ہوئی چل کر بولی۔ "بڑے میں کے سامنے تو تمہاری زبان قینچی کی طرح چل پڑتی ہے لیکن اپنا ایک آنکھ پر تیار ہو جاتے ہو۔"

میں نے زور دار قہقہہ لگاتے ہوئے جہانگیر کے ہاتھ پر ہاتھ مارا اور سلمی دیوار گیر کیبنٹ سے اسکاچ کی بوتل اور خالی گلاس اور آئس باٹ ٹرالی میں رکھنے لگی۔

علیحدگی میں اس عورت سے مجھے خوف آتا تھا اور میں حتی الامکان اس کی زد سے دور رہنے کی کوشش کرتا تھا لیکن جہانگیر کے ساتھ مل کر اسے جلانے میں مجھے خاصا لطف آتا تھا۔

"دو چار نام تم بھی سوچو۔" جہانگیر اپنی ادھر آنکھ دباتے ہوئے کہہ رہا تھا۔ "امید تو یہی ہے کہ بیٹا ہوگا مگر احتیاطاً دو چار اچھے زنانے نام بھی بتا دینا۔ میرے مقابلے میں تمہارا ذخیرہ خاصا اچھا ہے۔"

"تم باز نہ آئے تو میں واقعی اپنے کمرے میں چلی جاؤں گی۔" سلمی تنک کر مدافعانہ لہجے میں بولی۔

"وعدہ کرو کہ رشا کو بھی بلاؤ گی تو ہم موضوع تبدیل کیے دیتے ہیں۔" میں نے بیچ بچاؤ کی کوشش کی۔

"وہ تو نہیں آ سکتی۔" سلمی مجھے گھورتی ہوئی دوبارہ اپنے کام میں مصروف ہو گئی۔ "آج اس کے کسی قریبی جاننے والے کو کوئی مار کر ہلاک کر دیا گیا ہے۔ دونوں میاں بیوی اس کی تدفین میں گئے ہوئے ہیں۔"

میرے وجود میں پھریری کی لہر دوڑ گئی۔ صاف ظاہر تھا کہ سلمی نام جانے بغیر اسرار رضوی کے قتل کا حوالہ دے رہی تھی اور حیرت ناک بات یہ بھی کہ رشا کا شوہر بھی اپنی بیوی کے آشنا کے وجود سے اس حد تک باخبر تھا کہ شاید اپنی بیوی کے ساتھ پرائے کی تدفین میں شرکت کرنے کے لیے گیا ہوا تھا۔

جہانگیر اندر کے ان رموز سے ناآشنا تھا اسی لیے بڑی سنجیدگی کے ساتھ اس سانحے کے بارے میں سلمی سے باز پرس کرنے لگا لیکن وہ خود بھی اس واقعے کے بارے میں اس سے زیادہ کچھ نہیں جانتی تھی۔

"یہ تو شاید تمہی بتا سکو گے۔" سلمی نے ٹرالی قریب لاتے ہوئے سلطان شاہ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے تضحیک آمیز لہجے میں کہا۔

"جو تم پیو گی وہی یہ بھی پی لے گا۔" جہانگیر نے گھورتے ہوئے کہا۔

"جب تک تم رسکی پیتے رہو گے وہیں بیٹھ کر اپنے خون کے گھونٹ پیتی رہوں گی۔" اس کا لہجہ بدستور رہا۔ "یہ بے چارہ اس معاملے میں میرا ساتھ نہیں دے سکے گا۔ میرا خیال ہے کہ مجھے اندر آنے کے بجائے باہر چلے جانا چاہیے تھا۔" سلطان شاہ نے ایک جھٹکے سے اپنا سر اٹھاتے ہوئے گھبرائی ہوئی آواز میں کہا۔ "غلطی میری ہے کہ ایک بار کے بعد میں دوسری بار پھر دھوکا کھا جاتا ہوں۔"

"تمہیں!" جہانگیر نے سخت لہجے میں کہا۔ "تم کہیں نہیں جاؤ گے۔ اگر وہ تمہاری عزت کرتا ہے تو میرے گھر میں عزت ملے گی۔ میری بیوی کبھی کبھی میری ضد میں ایسا کرتی ہے۔

جذبات کو ٹھیس پہنچانا شیطنی ہے۔ سلمٰی! تم جاؤ اور سلطان شاہ کے لیے کافی بنا کر لاؤ۔"

ہنسی مذاق میں اچانک ہی فضا کمدر اور بوجھل ہو گئی تھی۔ سلطان شاہ نیم دلی کے ساتھ اپنی جگہ پر بیٹھ گیا اور سلمٰی ٹرالی اپنے سامنے چھوڑ کر خاموشی سے باہر چلی گئی۔

"میری وجہ سے اپنے گھر کا ماحول خراب نہ کرو۔" چند منٹوں کے بوجھل سکوت کے بعد سلطان شاہ جہانگیر سے مخاطب ہوا تھا۔ "میں ملازم ہوں اور ملازم ہی رہنا چاہتا ہوں لیکن وہ بھی کر دوسروں کے جذبات کا پاس نہیں رہتا۔ ہر جگہ اپنی بالادستی ثابت کرنے کے چکر میں مجھے داؤ پر لگا دیتا ہے۔"

"میں معافی چاہتا ہوں سلطان شاہ!" جہانگیر نے پرخلوص لہجے میں کہا۔ "تم یہیں ٹھہرو گے۔ آج تمہاری موجودگی میں میں نے سلمٰی کو جو سبق دیا ہے وہ اس کے لیے کافی ہونا چاہیے۔"

"اس واقعے پر میرا دل بوجھل ہے۔" سلطان شاہ کے چہرے سے اندر کا کرب ظاہر ہو رہا تھا۔ "میری بھول کے بعد اب تمہیں اپنی بیوی کی اتنک شوئی بھی کرنی پڑے گی۔ میرا خیال ہے کہ اب وہ از خود اندر نہیں آئے گی۔"

"وہ میرا کام ہے۔ میں جانتا ہوں کہ مجھے کیا کرنا ہے۔۔۔" جہانگیر اٹھتے ہوئے بولا۔ "تم دونوں یہیں بیٹھ کر انتظار کرو۔ میں ابھی واپس آتا ہوں۔" اس نے کھڑے کھڑے دو گلاس تیار کیے اور پھر اپنے لب تر کر کے مسکراتا ہوا اسی طرف چل دیا جدھر سلمٰی گئی تھی۔

میں نے اپنا گلاس اٹھا لیا اور سلطان شاہ کو سمجھاتے ہوئے کہا۔ "سلمٰی دل کی بری نہیں ہے۔ اس کی باتیں ایک کان سے سن کر دوسرے سے اڑا دیا کرو۔"

"تم یہ مشورہ دینے کا حق رکھتے ہو لیکن اس چھت کے نیچے مجھے آج دوسری بار بے عزتی کا سامنا کرنا پڑا ہے۔ مجھے تم اپنے ساتھ یہاں لانے سے گریز کیا کرو۔ میں نے اسی خدشے کی وجہ سے راستے میں کہا تھا کہ میں تمہیں اتار کر گاڑی میں عزالرحمان کی تلاش میں نکل جاؤں گا۔ یہاں مجھے اپنے اوپر بہت جبر کرنا پڑتا ہے۔"

ان دونوں کو اندر گئے ہوئے خاصی دیر ہونے لگی تھی اور میں جہانگیر کو پکارنے کا ارادہ کر ہی رہا تھا کہ وہ دونوں ہاتھوں میں کافی کی ٹرے اٹھائے ڈرائنگ روم میں داخل ہوا۔ اس کا خوانی گلدان بھی ٹرے میں کافی کے برتنوں کے درمیان کنڈی سے ڈھکے ہوئے کافی پاٹ کے برابر میں موجود تھا۔

ہم اس کے مہمان ضرور تھے لیکن وہ زخمی بھی تھا اس لیے سلطان شاہ نے لپک کر ٹرے اس کے ہاتھوں سے لے لی اور واپس ڈرائنگ روم کے وسط میں آ گیا۔

"تمہیں اتنی دیر ہو گئی تھی کہ مجھے تشویش ہونے لگی تھی کہ کہیں اندر گھس آنے والے کسی حریف نے تم دونوں کو باندھ کر نہ ڈال دیا ہو۔" میں نے تمسخرانہ لہجے میں کہا۔

"اب ایسا نہیں ہو سکتا۔" جہانگیر نے پراعتماد لہجے میں کہا۔ "میں نے فیکٹری سے بھی کچھ اسٹاف یہاں بلوا لیا ہے جبکہ پروز مسلح چوکیداروں سے تو تمہارا سامنا ہوا ہی ہو گا۔ ان کے علاوہ بھی چار مسلح آدمی لان میں اور چھت پر چھپ کر گھر کی حفاظت کر رہے ہیں۔ جو ہونا تھا وہ ہو گیا۔ اب تو چڑیا کا بچہ بھی میری اجازت کے بغیر اس احاطے میں نہیں پھٹک سکتا۔ دراصل سلطان شاہ کا اندازہ درست تھا۔ سلمٰی میری جھڑکی پر دل گرفتہ ہو کر بیڈ روم میں پڑی رو رہی تھی۔ کافی اسی نے بنائی ہے لیکن وہ خود کو سنبھال کر چند منٹ بعد یہاں آ جائے گی۔ اس کا غصہ عام طور پر زیادہ دیر تک برقرار نہیں رہتا۔"

اسی لمحے ڈرائنگ روم سے باہر برآمدے کی پختہ سیڑھیوں پر قدموں کی چاپ سنائی دی اور ہم تینوں اپنی گفتگو ختم کر کے اسی طرف متوجہ ہو گئے۔ جہانگیر چند ثانیے پیشتر اپنے حفاظتی انتظامات پر فخر کا اظہار کر رہا تھا لیکن اس آہٹ نے اسے بھی قدرے پریشان کر دیا تھا۔

آنے والا جہانگیر کا ایک دربان ثابت ہوا۔ اس کے شانے سے رائفل اور کارتوس کی پیٹی لٹک رہی تھی اور ہاتھ میں ایک پیکیٹ دبا ہوا تھا۔

وہ اندر آنے سے قبل اپنے جوتے اتارنے کے لیے چوکھٹ سے باہر رکا تو جہانگیر اپنے تجسس پر قابو نہ رکھ سکا اور اس سے سوال کر بیٹھا۔ "کیا بات ہے گل بدن خان؟ کیا خبر لائے ہو؟"

"باہر گاڑی میں مہمان لوگ آیا تھا۔ قریشی صاحب کا واسطے یہ پیکیٹ دے کر گیا ہے۔" اس نے پیش قدمی کرتے ہوئے اپنے ہاتھ میں تھاما ہوا پیکیٹ میری طرف بڑھایا۔

وہ صورت حال اس قدر تجسس انگیز تھی کہ میں نے بے اختیار اپنی جگہ چھوڑ کر مضبوط، مردانہ بدن والے گل بدن خان کے ہاتھ سے وہ پیکیٹ لے لیا۔

پیکیٹ کے مختصر سے سائز کے مقابلے میں اس کا وزن محسوس کرتے ہی مجھے خوف سے جھرجھری آ گئی اور بے اختیار دل میں یہ خواہش پیدا ہوئی کہ جھٹ باہر دوڑ لگا کر وہ پیکیٹ کہیں دور پھینک دوں کیونکہ مجھے سب سے پہلا خیال ٹائم

بم کا آیا تھا جو کسی بھی لمحے پھٹ سکتا تھا۔

"کون لوگ تھے اور تم نے انھیں روکا کیوں نہیں؟" جہانگیر نے سوال کیا۔

"ہم روکا مگر وہ لوگ جلدی میں تھا، بولا بعد میں آئے گا۔" گل بدن خان نے جواب دیا۔

پیچھے جہانگیر کے مکان کی دیواریں تھیں۔ آگے میرے اور ٹیکسی کے دروازے کے درمیان تقریباً چھ فٹ کی بلندی پر گل بدن خان کا حوصلہ مند چہرہ موجود تھا۔ اس کی چمکتی ہوئی سیاہ آنکھیں موٹے خاکی کاغذ کے اس پیکٹ پر مرکوز تھیں جو وہ خود لایا تھا اور شاید خود بھی جاننا چاہ رہا تھا کہ اس میں سے کیا شاہکار برآمد ہونے والا تھا۔ میرے لیے اسے دھکیل کر دیوانہ وار باہر نکل بھاگنا عزت نفس کے منافی تھا اور دل میں یہ خوف تھا کہ کاغذ اتارتے ہوئے اس بم کے کسی نازک حصے پر غلط ہاتھ پڑ گیا تو فی الفور عزت اور نفس دونوں کے چیتھڑے اڑ جائیں گے۔ بہرحال گل بدن کے حوصلے سے حوصلہ پا کر میں نے اس کاغذ پر بڑی احتیاط کے ساتھ سرجری کا عمل شروع کر دیا۔ اس دوران میں، میں نے یہ نوٹ کر لیا تھا کہ اس پیکٹ میں سے ٹک ٹک کی کوئی آواز نہیں سنائی دے رہی تھی لیکن اس کے ساتھ میں یہ بھی جانتا تھا کہ الیکٹرانکس اور سالڈ اسٹیٹ سرکٹس کی ایجاد کے بعد کسی بم کے فعال ہونے کے لیے روایتی گھڑی کی ٹک ٹک ضروری نہیں ہے۔

سیاہ پلاسٹک کے بکس کی پہلی جھلک روح فرسا تھی۔ بدن کے بہت سے مساموں میں پسینے کی نمی محسوس ہونے لگی تھی۔ میں نے دوسروں سے زیادہ اپنے تجسس کے ہاتھوں مجبور ہو کر ایک دم ہی سارا کاغذ پھاڑ ڈالا اور اسی لمحے مجھ پر منکشف ہوا کہ وہ بم نہیں کوئی ٹرانسمٹر تھا جو آن تھا مگر پاور کی لائٹ آن ہونے کے باوجود اس کے ریسیور پر کوئی ریڈیائی شور یا دوسری آواز نہیں سنائی دے رہی تھی۔

میں نے اپنے پھیپھڑوں میں دیر سے رکی ہوئی ہوا کو ایک گہرے سانس کے ذریعے خارج کرتے ہوئے آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر گل بدن خان کو گھورا۔ "اب کیوں کھڑے ہو؟ اپنی ڈیوٹی کے لیے گیٹ پر جاؤ۔"

وہ اپنا کچھ حوصلہ مجھے عطا کر چکا تھا۔ اس کے پاس جو کچھ باقی رہ گیا تھا، وہ میری نگاہوں کا سامنا کرنے کے لیے ناکافی تھا۔ اس لیے اس نے فوراً ہی واپسی کی راہ اختیار کر لی۔ جہانگیر کے ساتھ ہی سلطان شاہ بھی تجسس کے عالم میں میرے قریب آ چکا تھا۔ میں نے اشارے سے ان دونوں کو خاموش کر دیا تھا اور الٹ پلٹ کر اس آلے کا جائزہ لے رہا تھا کہ اچانک ہی اس کے ٹرانسمٹنگ بٹن پر لگا ہوا ٹیپ نظر آ گیا۔ ایسے کسی بھی لاسلکی آلے پر وہ مخصوص بٹن دبائے بغیر اپنی آواز نشر کرنا ممکن نہیں تھا لیکن متحفظ رہنے والوں نے اس بٹن پر ٹیپ لگا کر ہماری گفتگو سننے کا پورا بندوبست کر دیا تھا۔ میں نے فوراً ہی ٹیپ اکھاڑ دیا اور بٹن سطح سے اوپر ابھر آیا۔ اس کے ساتھ آلے کے اسپیکر پر ریڈیائی لہروں کا دھیما مگر بے ہنگم ارتعاش گونجنے لگا۔

"ہیلو، ویری کا اکت!" کچھ دیر بعد ہی ایک مترنم نسوانی آواز سنائی دی تھی۔ "تم بہت چالاک ہو لیکن کہ تم نے مجھے زیادہ دیر تک اپنی گفتگو سننے کا موقع نہیں دیا لیکن تمھیں بھی میری تیزی اور مہارت کی داد دینی ہو گی۔ میں آخر کار تم تک پہنچنے میں کامیاب ہو ہی گئی... اوور!"

"میں نے تم سے بھاگنے کی کوشش نہیں کی اس لیے مجھ تک رسائی پر تمھاری ذہانت خودستائی سے زیادہ اہمیت نہیں رکھتی۔" میں نے ٹرانسمٹر بٹن دباتے ہوئے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "پتا نہیں مجھے سے پہلے بھی اگر تم نے مجھے کیا بتانے کی کوشش کی ہے؟ اوور۔"

"تم نے کہا تھا کہ تم جہانگیر کے ساتھ نہیں رہتے مگر مجھے یقین تھا کہ تم اس سے ملنے ضرور آؤ گے اور دیکھ لو کہ میرا بھیجا ہوا تحفہ عین اس وقت پہنچا جب تم وہاں موجود تھے۔ اوور۔"

"یہ بتی ماہوا، میں پوری توجہ سے تمھاری بات سن رہا ہوں۔ اوور۔"

"ٹرانسمٹر بھیج کر تمھیں یہ یاد دلانے کی کوشش کی گئی ہے کہ زری کا فرسودہ کاروبار ختم ہونے کے بعد بھی نئے جدید وسائل سے بہرہ ور ہو کر کامیابی کی پالیسی پر گامزن ہے۔ اس تحفے کے ذریعے ہم ہر وقت ایک دوسرے سے براہ راست رابطہ قائم رکھ سکتے ہیں۔ اوور۔"

"لیکن مجھے ایسی کوئی مجبوری لاحق نہیں ہے کہ تم سے رابطہ قائم کیے بغیر اپنا وقت نہ گزار سکوں۔ اوور۔" میں نے اپنی جگہ بیٹھے جہانگیر کو دوسرا گلاس بنانے کا اشارہ کرتے ہوئے کہا۔

"اسے تم میری طرف سے خیر سگالی کا اظہار بھی سمجھ سکتے ہو ورنہ چاہتی تو اس ٹرانسمٹر کے بجائے کوئی ٹائم بم یا ریموٹ کنٹرولڈ بم بھیج سکتی تھی جو تمھیں ایک پائیدار خاموشی بخش سکتا تھا۔ اوور۔" اس کی آواز میں طنز کی جھلک پیدا ہو گئی۔

"کئی مرتبہ ہمارا سامنا ہو چکا ہے۔ اس کے باوجود تم مجھے دھوکا نہیں دے سکیں۔" میں نے بھی وہی لہجہ اختیار کرتے ہوئے کہا۔ "بم آ جاتا تو بیٹھے بیٹھے بھی پھٹ سکتا ہے۔ اوور۔"

"مقدمے کا معاملہ ہو تو میں ایک بار پھر بتا رہی ہوں کہ اس ایڈیشن تمھارے لیے قابلِ عمل پتا ورثے کو کر آئی ہوں میرے ساتھ سمجھوتا کر کے تم فائدے میں رہو گے۔ اوور!"

تم کسی اور کے نہیں تو میرے متوالے ضرور رہ چکے ہو۔ باقی لوگوں کے بارے میں آدمی عام طور پر دوسروں سے کھل کر بات کرنا پسند نہیں کرتا اور۔"

"مگر از کم تم سے نہیں۔" میں نے تلخی سے کہا۔ "تمہارے وجود سے جو منسوب ان گنت اجنبیوں کے داغ لگے ہوئے ہیں ان میں ایک میرا نام بھی شامل ہو گیا تو کیا فرق پڑتا ہے؟ یہ بتاؤ کہ غزالہ کے بارے میں تمہارے دل میں اس قدر حسد کیوں پایا جاتا ہے؟"

"معلوم ہوتا ہے کہ وہ اس وقت بھی تمہارے پہلو سے لگی بیٹھی ہے۔ ذرا اس سے بات تو کراؤ میری!" اور ورا نے میری بات کا جواب دیے بغیر کہا۔

"وہ عورتوں سے بات کرتی ہے۔ مردوں کی شکاری ہے نہیں۔ ویسے تمہیں جو کہنا ہے کہہ ڈالو۔ اس نے ضرورت سمجھی تو جواب دے دے گی ورنہ پھر میری ہی آواز پر گزارہ کر لینا۔" اور ورا نے جواب میں اس نے میرے اور اپنے مراسم کے حوالے سے جن غلیظ الفاظ میں اپنی بات شروع کی اس پر میں نے بوکھلا کر اپریشن آف کر دیا کیوں کہ سامنے سے سلمٰی ڈرائنگ روم میں آ رہی تھی۔

"مجھے معاف کر دینا سلطان شاہ!" اس نے آتے ہی دھیمی آواز میں کہا۔ "آیندہ تم میرے رویے میں نمایاں تبدیلی پاؤ گے۔ آج سے میرے لیے تم بھی جہانگیر کے دوست کی طرح ہو!"

"میں اس عزت افزائی پر تمہارا شکر گزار ہوں۔" سلطان شاہ نے نظریں اٹھائے بغیر کہا۔ "میرا دل صاف ہے۔ اب تک جو کچھ ہوتا رہا اس کے لیے تم سے زیادہ ورا ذمے دار ہے۔"

سلمٰی کو اندازہ ہی نہیں ہو سکا تھا کہ اس کی غیر موجودگی میں ڈرائنگ روم میں کیا ڈرامائی تبدیلیاں رونما ہو چکی تھیں لیکن پھر میرے ہاتھوں میں موجود ٹرانسمیٹر پر نگاہ پڑتے ہی وہ چونک پڑی۔

جن دنوں میں سی بی آئی میں ہوا کرتا تھا جہانگیر اسی قسم کا اپریشن لیے سلمٰی کی آنکھ بچا کر مجھے اپنے گھر کے کونوں کھدروں سے اپنی کارگزاری کی رپورٹ دیا کرتا تھا۔ اسے معلوم نہیں تھا کہ میں ہی اس ادارے کے طور پر اس کا سربراہ تھا اس لیے اس نے کئی بار مجھ سے سی ون کی شکایت کی تھی کہ وہ اسے عموماً خوابگاہ میں کال سگنل دیا کرتا تھا اور جب جہانگیر بوکھلا کر رابطہ قائم کرنے کے لیے بستر سے نکل کر باتھ روم یا کسی اور گوشہ عافیت کی طرف بھاگتا تو اس کی نئی نویلی بیوی اس کی طرف سے شبہات کا شکار ہو جاتی تھی۔ ان ہی وجوہ کی بنا پر وہ تجسس کا شکار ہوئی اور پھر اس نے جہانگیر کا ٹرانسمیٹر بھی دیکھ لیا تھا اس لیے وہ آلہ اس کے لیے نیا نہیں تھا۔

ٹرانسمیٹر کے حوالے سے ورا کا ذکر سنتے ہی خوف سے سلمٰی کا چہرہ زرد پڑ گیا۔ "اس کا مطلب ہوا کہ اب پھر یہاں کچھ ہونے والا ہے۔ اب مجھ میں ایسے بھیانک حالات کا سامنا کرنے کی سکت نہیں رہی!"

"کچھ نہیں ہوگا!" جہانگیر نے مضبوط لہجے میں اسے دلاسا دیا۔ "ورا ایک اکیلی عورت ہے۔ اس کی دشمنی سے نوک جھونک چلتی رہتی ہے۔ اس سے زیادہ کچھ نہیں ہوتا!"

"مجھے پٹی مت پڑھاؤ!" وہ متوحش لہجے میں بولی۔ "مجھے معلوم ہے کہ یہ سب ایک ہی تھیلی کے چٹے بٹے ہیں۔ پہلے غزالہ کو اسی نے اغوا کرایا تھا جس کی سزا وہ بے چاری آج تک بھگت رہی ہے!"

ورا سے گفتگو ہونے کے بعد میرا ارادہ تھا کہ میں سلطان شاہ کے ساتھ اسی وقت وہاں سے روانہ ہو جاتا تاکہ ورا کو مجھ پر نگاہ رکھنے کا موقع نہ مل پاتا لیکن سلمٰی کے ردعمل نے مجھے اپنا ارادہ ملتوی کرنے پر مجبور کر دیا۔ اگر میں وہاں سے روانگی کا نام بھی لیتا تو وہ بے اختیار یہی سوچتی کہ میں مسلسل ان دونوں میاں بیوی کے لیے مشکلات پیدا کر کے ان کو حالات کے رحم و کرم پر چھوڑ رہا تھا۔

پہلے میری وجہ سے جہانگیر کو اغوا کر کے بد ترین جسمانی تشدد کا نشانہ بنایا گیا تھا۔ وہ واپس آیا تو میری ہی تلاش میں بار بار سلمٰی کو ہراساں کرنے کے بعد اس کے مکان پر منظم حملہ کرنے کی کوشش کی گئی۔ اگر سلمٰی نے بروقت مجھ سے مدد طلب نہ کی ہوتی تو ولادا آغا نے بڑی بے رحمی کے ساتھ ان کے گھر کو ان سمیت روند کر کھنڈر کر ڈالا ہوتا۔ اور اب ورا آگئی تھی۔ میں جانتا تھا کہ ورا ایک تنہا عورت نہیں تھی بلکہ قوت اور وسائل پر اختیار رکھتی تھی۔ اسے علم ہو چکا تھا کہ میں جہانگیر کے گھر پر موجود تھا اور اس سے مصالحت کرنے سے گریز کر رہا تھا اس لیے مجھے گھیرنے کے لیے وہ کسی بھی لمحے اس گھر پر دھاوا بول سکتی تھی۔

اگر میرے اور سلطان شاہ کے روانہ ہو جانے کے بعد وہاں ایسی کوئی صورت حال رونما ہو جاتی تو سلمٰی میرے سائے سے بھی بچنے لگتی اور آیندہ کے لیے مجھ پر اس گھر کے دروازے بند ہو جاتے۔

وہاں موجود رہ کر میں کم از کم اتنا ضرور کر سکتا تھا کہ اس رات ان پر کوئی ناگہانی افتاد نازل ہوتی تو ان کے شانہ بشانہ حالات کا مقابلہ کر کے کسی حد تک سرخروئی حاصل کر سکتا تھا۔

جہانگیر نے سلمٰی کے دل سے خوف دور کرنے کی پوری کوشش کی مگر کامیاب نہ ہو سکا لیکن سلمٰی ورا کی اصلیت سے کافی حد تک واقف تھی اور اپنے پے در پے تجربات

کی بنا پر اس کو یقین ہو چکا تھا کہ ویرا ولداد آغا کے گروہ سے آگاہ نہیں تھی اور اگر وہ گروہ ہمارے خلاف اپنی من مانی پر اُتر آتی تو اس گھر پر بدترین تباہی نازل کر سکتی تھی جس سے مقابلے سے ہی بچا جا سکتا تھا۔

"میں تو کہتی ہوں ہمیں کچھ دن کے لیے یہ گھر بلکہ شہر بھی چھوڑ دینا چاہیے۔" وہ خوفزدہ لہجے میں جہانگیر سے کہہ رہی تھی۔ "تم اس حال کو تو پہنچ گئے ہو۔ اب کچھ اور ہوا تو میں مر جاؤں گی۔ میں کہتی ہوں کچھ دن کے لیے لاہور میں میرے میکے ہی چلو۔ جب یہ مار دھاڑ ختم ہو جائے گی تو ہم واپس آ جائیں گے۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ تمہیں تقدیر پر بھروسا نہیں ہے۔" جہانگیر نے زچ ہو کر روایتی منطق کا سہارا لیتے ہوئے کہا۔ "جو مقدر میں لکھا ہے تو کوئی ہمارا بال بھی بیکا نہیں کر سکتا اور اگر میرا وقت آ ہی گیا تو لاہور کیا ولایت جانے سے بھی کوئی فرق نہیں پڑے گا۔ کار الٹ سکتی ہے، جہاز گر کر تباہ ہو سکتا ہے، قضا اسی طرح نادیدہ ہاتھوں سے اپنے شکار کو کھینچ کر اس مقتل میں لے جاتی ہے جس کا نام کاتب تقدیر نے پہلے سے لکھ دیا ہوتا ہے مگر کوئی نہیں جانتا کہ موت کب، کہاں اور کیسے واقع ہو گی۔ ہو سکتا ہے کہ ویرا ہی ہمیں یہاں سے بھاگنے کا بہانہ بن جائے۔"

"اور پھر یہاں تم اکیلی نہیں ہو۔" میں نے جہانگیر کے دلائل کا اثر ہوتے دیکھ کر اپنا وار کیا۔ "ہمارے بیوی بچے نہیں ہیں جو ہمارا انتظار کر رہے ہوں گے۔ ہم دونوں یہیں رک جاتے ہیں۔ اسلحہ مل جائے تو چھت پر سے صرف ہم دو آدمی ایک پوری بٹالین کا صفایا کر سکتے ہیں۔"

"اسلحہ گھر میں بھی موجود تھا اور کچھ میں نے باہر سے منگوا لیا ہے لیکن مجھے پوری امید ہے کہ اس کے استعمال کی نوبت نہیں آئے گی۔" جہانگیر نے کہا۔

"پھر بھی احتیاط اچھی چیز ہے۔" سلطان شاہ نے دخل دیتے ہوئے کہا۔ "اسلحہ نکلوا لو۔ ضرورت پیش آ گئی تو ایسا نہ ہو کہ ہم اسلحہ تلاش کرتے ہی رہ جائیں۔"

"فکر نہ کرو۔" جہانگیر مسکراتے ہوئے بولا۔ وہ حقیقی خطرے کا احساس نہیں کر پا رہا تھا۔ "گھر کے احاطے میں اس وقت دو مسلح چوکیداروں کے علاوہ مزید چار گن مین بھی موجود ہیں۔ ان کی موجودگی میں کوئی آسانی کے ساتھ گھر میں داخل نہیں ہو سکے گا۔"

"تم اندر چلی جاؤ تاکہ میں جہانگیر کے بلائے ہوئے سورماؤں سے ملاقات کر لوں۔" میں نے ماحول کے بوجھل پن کو ختم کرنے کے لیے مسکراتے ہوئے سلمیٰ سے کہا۔

اس وقت سلمیٰ نے خلاف توقع فرمانبرداری کا مظاہرہ کرتے ہوئے اپنی جگہ چھوڑ دی۔ "اندر مجھے تنہائی میں خوف لگے گا۔ تم لوگ بھی اب شراب نوشی بند کر دو اور اندر آ جاؤ۔ ڈرائنگ روم کے مقابلے میں اندرونی کمرے زیادہ محفوظ رہیں گے۔"

"شراب پی کر آدمی زیادہ دلیر ہو جاتا ہے۔ تم اس کی فکر نہ کرو۔ ہم ابھی اندر آ جاتے ہیں۔" جہانگیر نے کسی جہاں دیدہ دلیر مرد کی طرح اپنی بیوی کا ایک مطالبہ مسترد کرتے ہوئے دوسری فرمائش تسلیم کر لی۔

جہانگیر نے صوفے کے ساتھ دیوار سے لٹکا ہوا بٹن دبا دیا اور چند ثانیے بعد ایک مرتبہ پھر گل بدن خان کا سنگین وجود ہمارے سامنے تھا۔

"اپنے سارے آدمیوں کو بلاؤ۔" جہانگیر کی اس ہدایت پر وہ فوراً ہی چلا گیا۔ چند منٹ بعد اس کی سربراہی میں چھ مسلح افراد کی جمعیت ڈرائنگ روم میں آ موجود ہوئی۔ بیشتر کے جسموں پر پھولی ہوئی چرمی جیکٹیں چڑھی ہوئی تھیں جو اس سرد موسم میں کھلے آسمان تلے رات گزارنے کے لیے ضروری تھیں۔

ان میں سے تین رائفلوں سے مسلح تھے۔ دو کے شانوں پر آدمی دشمنوں والی منحنی کلاشنکوفیں جھول رہی تھیں اور ایک کے پاس سب مشین گن تھی۔

"آج رات سب کو چوکنا رہنا ہے۔" میں نے کسی اوٹ میں سلمیٰ کی موجودگی کے خیال سے دھیمی آواز میں کہا۔ "ہم لوگ بھی اسلحے سے لیس ہو کر اندر جاگتے رہیں گے۔ آج ڈاکوؤں کی طرف سے بڑے حملے کا خطرہ ہے۔ بڑا پھاٹک اندر سے اجازت لیے بغیر ہرگز نہ کھولنا اور نہ کسی اجنبی سے گیٹ پر کوئی چیز وصول کرنے کی ضرورت ہے۔ اس طرح وہ گیٹ سے دشمن بے ہوشی کی گیس خارج کرنے والا بم بھی اندر پہنچا سکتا ہے۔ جس کے پھٹتے ہی ہم سب اپنی اپنی جگہوں پر سوتے رہ جائیں گے۔"

میری بات مکمل ہونے سے پہلے ہی گل بدن خان کے چہرے پر لرزنے کے آثار نظر آنے لگے۔ وہ سیدھا اور سچا آدمی نظر آتا تھا۔ اس کے چہرے پر پائی جانے والی صورت حال سے دو ہی نتائج اخذ کیے جا سکتے تھے۔ اول تو یہ کہ اس کے معدے میں اچانک کوئی شدید نقص رونما ہو گیا تھا۔ دوسرا امکان یہ تھا کہ وہ کسی بات کے بارے میں تذبذب کا شکار تھا کہ ہمیں اس سے آگاہ کرے یا نہ کرے۔

"کیا بات ہے گل بدن خان؟ تم بولتے کیوں نہیں ہو؟" میں نے اسے ٹوکا۔

"وہ جی، صاحب ہمارا ماں قربان، وہ مہمان اور کیا لایا تھا؟"

چراغاں ہوتا کہ فرش پر گرا ہوا تنکا بھی دور سے دیکھا جا سکتا تھا۔ اس نے اسی پر بس نہیں کیا تھا بلکہ احاطے میں دن رات خونخوار شکاری کتے بھی کھلے چھوڑے گئے تھے جن کی موجودگی میں پرندوں تک نے اس گھر کے درختوں پر بیٹھنا بالبسیرا کرنا ترک کر دیا تھا۔

دن گزر گئے تھے لیکن جہانگیر نے اسلحہ کسی برے وقت کے لیے رکھ چھوڑا تھا۔ ان دنوں شہر میں کئی بار منظم پیمانے پر خونریزی کی علاقائی وارداتیں ہو چکی تھیں جن کے نتیجے میں شہریوں کا لائسنس یافتہ اسلحہ سرکاری احکام کے ذریعے متعلقہ تھانوں میں جمع کرا لیا گیا تھا۔ ایسی بے بسی کی حالت میں کسی ناگہانی خطرے سے نمٹنے کے لیے غیر قانونی اسلحہ ہی کام دے سکتا تھا۔ کیوں کہ شرپسند اور بلوائی کہیں بھی قانونی اسلحے کو تخریب کاری کے لیے استعمال نہیں کرتے وہ قانون شکنی کے لیے ہمیشہ غیر قانونی اسلحے اور حرکتوں پر انحصار کرتے ہیں۔

ایک ایس جی ایم اور دو رائفلیں ہم دونوں کے سپرد کرنے کے باوجود جہانگیر کی خوابگاہ میں ایک ڈبل بیرل رائفل اور ایک پستول موجود تھا۔

اپنی تیاریوں کے بارے میں جائزے کے بعد جہانگیر اپنے کمرے میں چلا گیا اور ہم نے بھی اپنے کمرے کی بتیاں بجھا دیں۔ اس وقت نیند کا کوسوں دور پتا نہیں تھا لیکن ساری رات بیٹھ کر بھی نہیں گزاری جا سکتی تھی اس لیے ہم اسلحہ قریب رکھ کر بستر پر دراز ہو گئے۔ میں نے ٹرانسمیٹر آن کر کے سائیڈ ٹیبل پر رکھ لیا تھا۔

سگریٹ پھونکتے ہوئے مجھے اچانک خیال آیا کہ ویرایا شو ...ے مقابلے میں میں اتنا مجبور نہیں تھا جتنا خود کو تصور کر رہا تھا۔ ٹرانسمیٹر پر ویرا سے بات ہونے کے بعد سب کچھ زبانی سطح پر سوچا جا رہا تھا جب کہ میرے ساتھ مافیا کی افرادی قوت بھی تھی جب کہ اور اس کے آدمیوں نے جہانگیر کا مکان دیکھا ہوا تھا اور وہ میرے ایک اشارے پر اس کے گرد مورچا بند ہو سکتے تھے۔

یہ خیال آتے ہی میں نے اضطراری طور پر بستر چھوڑ دیا۔ سلمیٰ شاہ نے اپنی رائفل اٹھاتے ہوئے پر کھلا کر میری تقلید کی تھی اور سرگوشیانہ لہجے میں بولا تھا۔ "کیا ہوا؟"

"کچھ نہیں۔ آرام سے لیٹے رہو۔ یوں اپنے سائے سے بھی ڈرتے رہے تو صبح تک اعصاب زدہ ہو جاؤ گے۔ میں اپنے آدمیوں کو فون کرنے جا رہا ہوں۔"

"کہاں سے آدمی؟" اس کی تحیر زدہ سرگوشیانہ آواز ابھری۔ میری ہی طرح وہ بھی مافیا کو بھولا ہوا تھا۔ میرے بتانے پر وہ ایک گہرا سانس لے کر رہ گیا۔

رہ جانے والوں کی راتیں تھیں۔ وقت آغاز یا دہ نہیں گزرا تھا لیکن گھر میں پھیلے ہوئے اندھیرے اور باہر راج کرتے ہوئے سناٹے کی وجہ سے ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے آدھی رات بیت گئی ہو۔ جہانگیر کی خوابگاہ کے بند دروازے کی نچلی جھری سے روشنی کی لکیر نظر آ رہی تھی۔ میں وہاں سے گزر رہا تھا کہ اچانک دروازہ کھل گیا۔

"ارے تم یہاں کیا کر رہے ہو؟" کھلے ہوئے دروازے میں سے آنے والی روشنی میں مجھے دیکھتے ہی سلمیٰ حیرت سے اچھل پڑی۔

"کچھ نہیں رہا یہاں سے گزر کر ڈرائنگ روم میں فون کرنے جا رہا ہوں۔" میں نے خفت آمیز مدافعانہ لہجے میں کہا۔

"لعنت بھیجو ڈرائنگ روم پہ یہاں میرے کمرے سے فون کر لو۔" اندر سے جہانگیر نے ہانک لگائی۔ اس کی آواز سے پتا چل رہا تھا کہ وہ اس وقت سرخوشی میں آنے لگا ہے۔

"باتوں ہی باتوں میں ہم کھانا بھی بھول گئے۔" سلمیٰ مجھے واسطہ دیتے ہوئے بولی۔

"نہیں بھوک لگ رہی ہے تو ضرور کھانا کھاؤ۔ ہم شام کو دوپہر کا کھانا کھانے کے بعد سیدھے تمہاری طرف آئے تھے۔ اس لیے اب کھانے کی خواہش نہیں ہے۔" میں نے اس کی خوابگاہ میں داخل ہوتے ہوئے کہا۔

"اس وقت کون یاد آ گیا جسے فون کرنے جا رہے تھے؟" جہانگیر نے بستر پر ہی میرے لیے جگہ بناتے ہوئے سوال کیا۔ سرور میں آنے کے ساتھ ہی اس کے ذہن پر سے مخدوش صورت حال کا دباؤ کم ہوتا ہوا نظر آ رہا تھا جو ایک لحاظ سے اچھا شگون نہیں تھا۔

"سلمیٰ ویرا سے خوف زدہ ہے۔ اندر ہم نے دفاع کی تیاریاں مکمل کر لی ہیں۔ سوچ رہا ہوں کہ باہر بھی کچھ آدمی بلا لوں کچھ ہو ہی گیا تو حریفوں کو دونوں طرف سے گھیر کر مارنے میں لطف آئے گا۔" سلمیٰ کو وہیں رکا ہوا دیکھ کر میں فوراً اس کی طرف متوجہ ہو گیا۔ "تم تکلف نہ کرو۔ اپنے اور جہانگیر کے لیے کھانا لے آؤ۔ وسکی کے بعد اس کا معدہ خالی رہا تو یہ متلیاں شروع کر دے گا۔"

سلمیٰ میرا مدعا سمجھ گئی لیکن کچھ بولے بغیر وہاں سے چلی گئی۔

میں نے تپائی پر سے فون اٹھا کر حیدرآباد کا نمبر ملایا۔ میرا خیال تھا کہ مجھے دیر سے جواب ملے گا لیکن دوسری گھنٹی پر سلسلہ مل گیا اور میں نے سیٹھ کی آواز پہچان لی۔

میں سگریٹ سلگاتے ہوئے خندہ پیشانی کے ساتھ بولا۔
"وڈاکی اس حرکت کی کال میرے لیے نعمت غیر مترقبہ ثابت ہوئی ہے اور میں نے سب کچھ اسی کی باتوں اور کچھ اپنے اندازوں سے سمجھا ہے ورنہ ابھی تک میں یہی سمجھ رہا تھا کہ ویرا نے مجھے ٹرانسمٹر صرف یہ جتانے کے لیے بھیجا ہے کہ وہ جب اور جہاں چاہے مجھ تک پہنچ سکتی ہے مگر یہ تو کھیل ہی دوسرا ہے۔ مجھے اپنی جان کی تشویش تھی کی طرف آتی بات نظر آتی ہے کہ وہ بلاواسطہ مجھے مارنا نہیں چاہتی بلکہ اپنی راہ سے ہٹانا چاہتی ہے...."

"لیکن اندھا دھند گولیاں چلتی ہیں تو وہ کسی کو نہیں بچا سکتیں۔" سلمیٰ نے کہا جو اسی دوران میں کسی وقت کھانے کی ٹرے لے کر کمرے میں آگئی تھی۔ "مقابلے میں گرنے والی خون کی پہلی بوند تمہاری بھی ہو سکتی ہے۔ میں نے تو پہلے ہی کہا تھا کہ ویرا عورت نہیں پوری چڑیل ہے۔ اب دیکھو کہ آج کی رات یہاں کیا ہوتا ہے؟ اچھا ہی ہوا کہ تم یہاں رک گئے ورنہ باہر نکلنے پر بے خبری میں ان خونیوں کا نشانہ بن سکتے تھے۔"

"بلکہ یہ بھی اچھا ہوا کہ اب یہ دونوں حملہ آوروں کی یلغار روکنے میں ہمارا ساتھ دے سکیں گے۔" جہانگیر نے سلمیٰ کے لہجے اور الفاظ میں چھپے ہوئے طنز کو محسوس کرتے ہوئے گرہ لگائی۔

"میرے پیٹ میں ہول سے گرہیں پڑنی شروع ہو گئی ہیں۔" سلمیٰ تھوک نگلتی ہوئی بولی۔ "مجھ سے کھانا نہیں کھایا جائے گا۔ تم جلدی سے دو لقمے کھا لو پھر پتا نہیں کب کھانا نصیب ہو۔"

"اتنی تشویش مت ہو۔" جہانگیر نے ٹرے کی طرف متوجہ ہوتے ہوئے اسے ڈھارس دی۔ "صبح کا ناشتا ہم سب مل کر ایک ساتھ کریں گے۔ آؤ! تم بھی میرا ساتھ دو۔"

سلمیٰ اس وقت شدید ذہنی انتشار میں مبتلا ہوتی جا رہی تھی لیکن اس نے جہانگیر کے اصرار کو نہیں ٹالا اور خاموشی سے اس کے ساتھ کھانے میں شریک ہو گئی۔

"کہاں چلے؟" مجھے اٹھتا ہوا دیکھ کر جہانگیر نے منہ میں موجود لقمہ نگلتے ہوئے سوال کیا۔

"تم دونوں کھانا کھاؤ میں سلطان شاہ کے ساتھ چھت پر جا کر جائزہ لے کر آتا ہوں۔" میں نے کہا۔ "اگر کوئی ٹارچ ہو تو دے دو۔ غیر ضروری طور پر بلب روشن نہیں کرنا چاہتا۔" جہانگیر کے اشارے پر اس کی بیڈ سائیڈ ٹیبل کی دراز سے ٹارچ نکال کر میں باہر چلا گیا۔

لوڈ کی ہوئی رائفل سلطان شاہ نے اٹھائی اور اپنے کمرے میں سے سب مشین گن میں نے لے لی اور ہم اوپر جانے والے زینوں کا بند چھوٹا دروازہ کھول کر اوپر تاروں بھرے آسمان تلے پہنچ گئے۔

رات سرد تھی اور ہلکی ہلکی ہوا بھی چلنے کے سبب سردی کا احساس کچھ زیادہ ہی بڑھ گیا تھا۔ اس مکان کے قرب و جوار میں مکانات بالکل سی خاموشی میں لپٹے ہوئے تھے۔ اسٹریٹ لیمپس اور مکانات میں نظر آنے والی روشنیوں پر بھی خوابناک سی دھند چھائی ہوئی تھی۔ ہر طرف گہرا سکوت طاری تھا۔ اس علاقے کے مکین آنے والے بھیانک لمحات سے بے خبر اپنے اپنے گھروں میں شاید شب بسری کی تیاریوں میں مصروف تھے۔

چھت پر گہرے اندھیرے میں دھند ہونے کے باعث نیچے سے ہمارا دیکھ لیا جانا ممکن نہیں تھا اس لیے ہم نے چھت کے کناروں پر بنی ہوئی دیوار پر سے دیکھا کہ مکان میں جہانگیر کی خواب گاہ کے سوا تمام کمروں کی روشنیاں ضرور گل تھیں لیکن احاطے میں چاروں طرف بلب اسی طرح روشن تھے کہ کوئی بھی حصہ مکمل تاریکی میں نہیں تھا۔ ایک چوکیدار بہت مستعدی کے ساتھ اپنی رائفل کندھے پر لٹکائے اپنے سایہ دار کیبن میں بجری پر بیٹھا ہوا تھا۔ گل بدن خان عقبی حصے میں گشت کر رہا تھا اور ایک تیسرا شخص آم کے تناور درخت پر مضبوط شاخوں کے درمیان مورچا لگائے بیٹھا ہوا تھا۔ بقیہ تین کسی ایسی کمین گاہ میں پوشیدہ تھے جو ہماری نگاہوں سے اوجھل تھی۔ احاطے سے باہر کہیں بھی کسی قسم کی کوئی مشتبہ نقل و حرکت نظر نہیں آ رہی تھی۔

ویرا نے اپنے ابتدائی منصوبے میں جہانگیر کے گھر میں موجود چوکیداروں کو بے ہوش کرنے کا انتظام کیا تھا جس سے اندازہ ہوتا تھا کہ وہ اپنے ساتھیوں کے ساتھ خاموشی سے گھر میں داخل ہو کر ہم پر شب خون مارنے کا ارادہ رکھتی تھی اور کسی واضح دھوم دھڑکے کے بغیر خاص طور پر مجھے اپنا قیدی بنانا چاہتی تھی اگر اس کا منصوبہ برقرار رہتا تو اس پوری کارروائی میں زیادہ نفری کے استعمال کی ضرورت نہیں تھی۔ ہلکے ہتھیاروں سے مسلح دو چار آدمی بھی کامیابی سے واردات کر کے فرار ہو سکتے تھے لیکن ویرا سے ٹرانسمٹر پر ہونے والی میری آخری گفتگو کے نتیجے میں ویرا کو علم ہو گیا تھا کہ رحیم کے حلیے کا راز فاش ہو گیا تھا اس لیے اسے اپنے پروگرام پر نظرثانی کر کے نفری میں اضافہ کرنا پڑ گیا ہو گا تاکہ اندر موجود محافظوں سے مقابلہ کیا جا سکے۔

"ہم لوگ صرف ایک آدمی چھت پر موجود ہے تو ہر طرف نگاہ رکھی جا سکتی ہے۔" سلطان شاہ نے دھیمی آواز میں اپنی رائے کا اظہار کیا۔

"اوّل تو سرد ہوائیں اس ایک آدمی کی قلفی جما دیں گی پھر

"سب اندھا دھند فائرنگ کی نوبت آئے گی تو کوئی بھی بھٹکی ہوئی گولی اس ایک آدمی کی کھوپڑی میں ہوادان بھی بنا سکتی ہے۔" میں نے کہا۔

"تم نیچے چلے جاؤ میں اوپر رک جاتا ہوں۔" اس نے پیشکش کی۔

"بات میری اور تمہاری شہ بھی خطرے کی ہے۔ ایسا نہیں ہے کہ گولی تمہاری کھوپڑی میں داخل ہونے کے بجائے اُچٹ کر کہیں نکل جائے گی۔ ضرورت پیش آئی تو اوپر جا بیٹھیں گے۔"

اس نے میری رائے تسلیم کر لی تھی لیکن پھر بھی ہم دونوں غیر ضروری طور پر بحث کرتے ہوئے نیچے اتر گئے۔

⚫

چاروں ایک ہی کمرے میں موجود تھے۔ سلمیٰ کی بے آرامی کے خیال سے میں نے جب بھی اٹھنے کا ارادہ کیا جہانگیر نے مجھے سختی سے روک لیا۔ سلمیٰ نے ہلکی آنچ پر گیس سے چلنے والا روم ہیٹر آن کیا ہوا تھا جس کی وجہ سے کمرے میں سکون پرور حرارت پھیلی ہوئی تھی۔

لیکن انتظار کی بھی ایک حد ہوتی ہے خواہ وہ موت کا ہی کیوں نہ ہو۔ ایک مرحلے پر انسان اکتا کر یہ سوچنے پر مجبور ہو جاتا ہے کہ سب کچھ ایسی تیسی میں جائے، جب بری گھڑی آئے گی تو دیکھا جائے گا۔ دراصل کچھ ہمارے ساتھ بھی ہوا، جوں جوں ہر طرف رات کا سناٹا چھایا اور سب پر اکتاہٹ طاری ہونے لگی اور جیسے تو اعصاب تک چٹخنے لگے کیونکہ میں اچھی طرح جانتا تھا کہ دیوار ایک بار کوئی بات طے کر کے پیچھے ہٹنے والی عورت نہیں تھی۔

"تم چاہو تو تھوڑی دیر آرام کر لو۔ پتا نہیں وہ لوگ رات کے کس حصے میں پیش قدمی کرنے کا فیصلہ کریں؟" جہانگیر نے ہمدردانہ لہجے میں مجھے مشورہ دیا۔

میں مسکراتا ہوا اٹھ گیا۔ "تخلیہ چاہنے کا خوب صورت طریقہ ہے۔ ویسے بھی تم بہت کمزور ہو گئے ہو، تمہیں اس وقت کسی قسم کی ورزش کے بجائے مکمل آرام کی ضرورت ہے۔"

سلطان شاہ گفتگو کا رخ بھانپ کر فوراً ہی جہانگیر کی خواب گاہ سے نکل گیا تھا۔

"تم بہت شوخ ہو گئے ہو۔" جہانگیر خفت آمیز مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔ "میرا یہ مطلب نہیں تھا۔"

"بہرحال جو بھی مطلب تھا وہ پورا ہو گیا۔ میں جا رہا ہوں لیکن جاگتا رہوں گا۔ جس وقت بھی ضرورت محسوس کرو بلا تکلف آواز دے دینا ویسے بھی میرے کمرے کا دروازہ کھلا رہے گا۔"

میں وہاں سے نکل کر برابر والے کمرے میں آ گیا۔ سلطان شاہ آتے ہی بستر پر دراز ہو چکا تھا۔ میں نے بھی کمر سیدھی کرنے کے لیے بستر سنبھال لیا۔

سکوت اور خاموشی اور تخلیہ میسر آتے ہی میرا ذہن سینڈو کی طرف بھٹک گیا۔ مجھے اسے ڈھیل دیتے ہوئے کئی گھنٹے گزر چکے تھے اور میرا خیال تھا کہ وہ اس وقت تک اپنے مسلح آدمیوں کے ساتھ قرب و جوار میں گھیرا ڈال چکا ہوگا۔ وہ علاقہ کچھ اس طرح بسایا گیا تھا کہ کسی بھی گلی میں یا سڑک پر دو افراد ایک دوسرے کی نظروں میں آئے بغیر زیادہ دیر تک ایک [illegible] نہیں چھپ سکتے تھے۔ اس اعتبار سے سینڈو کے آدمیوں کو بہت دیر پہلے دیوار کے آدمیوں سے بھڑ جانا چاہیے تھا مگر ایسا نہیں ہوا تھا جس کا ایک ہی مطلب ہو سکتا تھا کہ دونوں میں سے کوئی ایک فریق مقابلے کا خطرہ مول لیے بغیر پسپائی اختیار کر گیا تھا یا دیوار نے اپنی حکمت عملی بدل لی تھی۔

میں ابھی خیالات میں ڈوبا ہوا تھا کہ اچانک رائفل کے پہلے دھماکے نے رات کے سناٹے کا سینہ چیر دیا۔ اسی کے ساتھ فضا میں ایک دلدوز انسانی چیخ ابھری تھی۔ ہم دونوں بے اختیار اپنے بستروں سے نیچے اتر آئے۔ ریوالور تو میں نے سنبھال لیا۔ اسی وقت جہانگیر بھی اپنی دونالی سنبھالے وہیں آ گیا۔ اس کے پیچھے سلمیٰ تھی جس کا بدن خوف سے کانپ رہا تھا۔

"مقابلہ شروع ہو گیا۔" جہانگیر کی آواز میں ہلکی سی لرزش تھی۔ "آواز قریب ہی سے آئی تھی۔"

اس پہلے فائر کے بعد بمشکل چند لمحے کے لیے فضا پر سکوت طاری رہا۔ پھر اچانک ہی فضا بھانت بھانت کے اسلحے کی فائرنگ کے شور سے لرز اٹھی۔

اس شور میں چھوٹے اور بڑے ہتھیاروں اور خودکار اسلحے کی ملی جلی آوازیں شامل تھیں اور پہلے فائر کے بعد سنائی دینے والی آوازیں یکبارگی اور اتنی شدت کے ساتھ گونجنے لگی تھیں جیسے پہلے فائر نے جہنم کے کسی دہانے کا منہ کھول دیا ہو۔ شدت کی بنا پر ان آوازوں سے یہ قیاس کرنا ممکن نہیں تھا کہ ان میں سے کس کا پلہ بھاری تھا۔

"تم دونوں میاں بیوی یہیں ٹھہرو اور تم میرے ساتھ آؤ۔" میں نے لرزاں سلطان شاہ کو اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ اس نے گولیوں کا ایک ڈبا اور میگزین کی چند فاضل پیٹیاں اٹھائیں اور ہم دونوں تیزی کے ساتھ چھت کی طرف جانے والے زینے کی طرف بڑھ گئے۔

راستے ہی میں میں نے [illegible] کا سوئچ آن کر دیا۔

چھت پر سے باہر کا منظر بہت ہیبت ناک اور روح فرسا نظر آیا تھا۔ [illegible] جلی ہوئی بارود کے دھوئیں کی بو بہت تیزی کے ساتھ ہر طرف پھیل چکی تھی۔ اطراف و جوانب کی گلیوں میں مختلف گوشوں سے فضا میں شعلے تیرتے ہوئے نظر آ رہے تھے۔

"جو جہاں ہے وہیں ٹھہرا ہوا ہے۔" سلطان شاہ تشویش آمیز لہجے میں بڑبڑایا۔ "جو بھی کمزور ہوا اسے زبردست نقصان پہنچے گا۔ میں اس کے

نہیں اپنی زد میں لے سکتی تھی۔

"اب ہوشیار رہنا۔" اس نے پیں باتوں میں الجھا کر اپنا رخ بدل لیا ہے۔ اور کچھ لوگ ادھر مکان کے قریب بھی آ گئے ہیں۔ کچھ لوگ سینڈو کے آدمیوں کو دور روکے رکھیں گے اور باقی اندر گھسنے کی کوشش کریں گے۔" میں نے اسی طرح جھک کر چھت کے چار دیواری کی طرف بڑھتے ہوئے کہا۔

فائرنگ کا شور کانوں کے پردے پھاڑے دے رہا تھا...

جہانگیر کے مسلح آدمیوں نے گھر کے قریب حملہ آوروں کی موجودگی کو بھانپ کر کارروائی کا آغاز کر دیا تھا اور احاطے میں موجود جملہ چھ محافظوں میں سے تین کی رائفلیں گرجنے لگی تھیں، لیکن کمال کی بات یہ تھی کہ اس قدر دھواں دھار فائرنگ کے باوجود پہلی انسانی چیخ کے بعد کوئی دوسری بے ساختہ انسانی چیخ نہیں سنائی دی تھی، جس سے ظاہر ہوتا تھا کہ دونوں اطراف کی دفاعی حکمت عملی پوری طرح کامیاب تھی لیکن میری یہ سوچ زیادہ دیر تک برقرار نہیں رہ سکی۔ ابھی اپنی جگہ چھوڑ کر پیش قدمی کرنے کے نتیجے میں شاید کچھ لوگ گولیوں کی زد میں آ گئے تھے کیونکہ ان کی چیخیں لرزا دینے والی تھیں۔

اور ابھی مجھے جہانگیر کے محافظوں میں سے کسی نے مکان کے باہر رینگنے والوں میں سے کسی کو بھون ڈالا۔ اس زخمی کی چیخوں نے دم بھی نہ توڑا تھا کہ باہر سے کسی نے بجلی کے تاروں پر ایک لمبا برسٹ مارا۔ تار ٹوٹ کر شعلوں چنگاریاں اڑاتے ہوئے نیچے گرے اور بے جان ہو گئے۔

پورا علاقہ یک بیک گھور تاریکی میں ڈوب گیا تھا۔ غنیمت یہ تھا کہ وہاں آس پاس بجلی کی سہولت کسی گھر نصیب نہیں تھی۔ اس لیے شرف آباد والا سانحہ دہرایا نہ جا سکا۔

ہر طرف سے فائرنگ کا زور تیزی سے جہانگیر کے مکان کے گرد مرکوز ہوتا جا رہا تھا۔ بے مقصد فائرنگ سے اکتا کر ان حریفوں نے اپنی اپنی مقررہ سمتوں میں پیش قدمی کا آغاز کر دیا تھا جس کے نتیجے میں پوزیشن بدلنے والے گولیوں کا نشانہ بن رہے تھے۔

اس وقت سینڈو کا نشانہ دریا کے آدمی تھے اور دریا کا نشانہ جہانگیر کا گھر تھا۔ ہر طرف سے فائرنگ کی زد میں آیا کا تھلہ آہنی پھاٹک پر بے تحاشا گولیاں برس رہی تھیں۔ بعض آہنی چادر بچا کر اندر گر رہی تھیں اور کمزور قوت کی کم رفتار گولیاں لوہے پر شیطانی جل ترنگ بجا کر باہر ڈھیر ہو رہی تھیں۔

اس تمام کارروائی کو چلتے ہوئے بمشکل پانچ منٹ ہوئے تھے لیکن آتشیں اسلحے کے شعلوں نے ایسا بھیانک سماں باندھ دیا تھا جیسے وہ خونی ڈراما گھنٹوں سے چل رہا ہو۔

میرے لیے اضطراب کا باعث یہ تھا کہ مجھے سینڈو کی پوزیشن کا کوئی علم نہیں تھا۔ ہلاک یا زخمی ہونے والوں کی چیخوں سے یہ پتا چلانا ناممکن تھا کہ وہ کس فریق سے تعلق رکھتے تھے البتہ فائرنگ کا زور جہانگیر کے مکان پر مرکوز ہو جانے سے یہ ضرور سمجھ آ رہا تھا کہ سینڈو و دریا کے آدمیوں کی صفوں میں دراڑ ڈال کر ان کے اور مکان کے درمیان حائل ہونے میں کامیاب نہیں ہو سکا تھا۔

مکان پر فائرنگ اتنے کم فاصلے سے ہو رہی تھی کہ چھت پر سر ابھارنا موت کو دعوت دینے کے مترادف ہو سکتا تھا۔ پھر اچانک کچھ لوگوں نے باہر سے وزنی آہنی پھاٹک پر دھاوا بول دیا اور مل کر اس پر یوں زور آزمائی کرنے لگے جیسے اسے بنیادوں سے اکھاڑ پھینکنے کا ارادہ رکھتے ہوں۔

پھاٹک بہت مضبوط اور ناقابل شکست تھا لیکن یہ بات تشویش ناک تھی کہ وہ پھاٹک تک آ پہنچے تھے۔ اسی وقت باہر سے پھاٹک کے اوپر ایک جوشیلا انسانی ہیولا نمودار ہوا۔ وہ سرپھرا پھاٹک سے اندر کود کر اپنے ساتھیوں کے لیے پھاٹک کھولنے کے موڈ میں نظر آ رہا تھا۔

میں نے اپنی سب مشین گن درست لینے کے لیے سیدھی کی تھی کہ نیچے احاطے میں سے پے در پے رائفل کے دو مہلک فائر ہوئے اور ہم جوئی کے جنون میں مبتلا شخص کی کھوپڑی کا ایک ٹکڑا گولی کے ساتھ اس کے شانوں پر سے غائب ہو گیا۔ اس کا لہولہان وجود اندھیرے میں کسی آسیبی ہیولے کی طرح اچھل کر باہر ہی جا پڑا تھا۔ وہ اس بری طرح مارا گیا تھا کہ اسے چیخنے کی مہلت بھی نہیں مل سکی تھی۔

رات کے ہولناک اور سرد اندھیرے میں موت کے نایاب کا وہ خوفناک کھیل ایک ایسے موڑ پر پہنچ چکا تھا جہاں کسی بھی لمحے کچھ بھی ہو سکتا تھا۔ اندھیرے میں چھت پر پڑے ہوئے ابا بھر پور کردار ادا کرنے میں دشواری محسوس کر رہا تھا اس لیے میں نے سلطان شاہ کا ہاتھ تھاما اور جھکی ہوئی حالت میں زینے کی طرف بڑھنے چلا گیا۔ اس اثنا میں آہنی پھاٹک پر زور آزمائی کا سلسلہ موقوف ہو گیا تھا۔ البتہ کہیں قریب ہی کسی گاڑی کا طاقتور انجن بیدار ہونے کی آواز سنائی دی تھی۔

بجلی کے تار ٹوٹنے اور برقی رو کی فراہمی کا سلسلہ منقطع ہو جانے کی وجہ سے کھلی چھت کے مقابلے میں نیچے کی صورت حال زیادہ پریشان کن تھی۔ کھڑکیوں پہ پڑے ہوئے دبیز پردوں اور بند دروازوں کی وجہ سے ہر طرف گھور اندھیرے کا راج تھا اور صرف اندازوں کی بنا پر ہی کسی سمت میں پیش قدمی کی جا سکتی تھی۔

"وہ ہم نیچے آ گئے ہیں۔" میں نے جہانگیر کو آگاہ کرنے کی

ذہنیت سے سرگوشیانہ لہجے میں کہا۔

"اچھا ہوا میری تو سفلی ماؤنٹ ٹکرا کر ردہ گئی ہے۔ وہ لوگ پھاٹک گرانے کی کوشش کر رہے ہیں" جہانگیر کی آواز میں دہشت جھلک رہی تھی۔

"سلمٰی کہاں ہے؟ اُسے خواب گاہ میں بھیج دو" میں نے اضطراری لہجے میں کہا "کسی بھی لمحے گھر کے اندر لڑائی چھڑنے والی ہے۔ ہمیں ڈرائنگ روم کی کھڑکیوں کے مورچے سنبھالنے ہوں گے!"

"وہ دہشت سے بے ہوش ہو چکی ہے" جہانگیر نے انکشاف کیا۔ پھر بڑبڑاتے ہوئے بولا "بجلی بھی اسی وقت جانی تھی۔ میں اس کے لیے کچھ بھی تو نہیں کر سکتا!"

"فکر نہ کرو، اچھا ہوا کہ اس نے خود ہی بے ہوش ہو کر تمھیں تفکرات سے بچا لیا ہے۔ ان لوگوں نے فائرنگ کر کے دانستہ بجلی کے تار گرا لیے ہیں۔ ۔ ۔!"

میری بات ایک ہولناک دھماکے کی وجہ سے ادھوری رہ گئی۔ دھماکا اس قدر شدید تھا کہ پورا گھر ہل کر رہ گیا تھا۔ لوہے سے لوہا ٹکرانے کی بھیانک جھنکار ختم ہوتے ہی وزنی آہنی پھاٹک زمین پر گرنے کی پُرشور آواز سنائی دی۔ اسی کے ساتھ کئی افراد کی بے معنی وحشیانہ چیخیں سنائی دیں جیسے انھوں نے اپنی کسی بڑی کامیابی پر حلق کی گہرائیوں سے آوازیں نکال کر خوشی کا اظہار کیا ہو۔

دھماکے، آہنی جھنکار اور وحشیانہ شور کے ساتھ ہی احاطے میں تواتر سے گولیاں چلنے لگیں۔ دو دلدوز چیخیں فضا میں ابھریں اور پھر باہر ہونے والی ساری فائرنگ گویا اسی گھر پر مرکوز ہو گئی۔

میں دوڑتا ہوا ڈرائنگ روم میں داخل ہوا تھا۔ مضبوط دیوار کی اوٹ لے کر میں نے ایک کھڑکی کے گوشے سے پردہ سرکا کر باہر نگاہ ڈالی تو حیران رہ گیا۔

آہنی پھاٹک کا نچلا جو تھائی حصہ غائب ہو چکا تھا اور اندر ایک سیاہ فوکس ویگن تباہ شدہ حالت میں کھڑی ہوئی تھی اس کا بغیر انجن کا اگلا حصہ آہنی پھاٹک سے ٹکرانے کے بعد اگلی نشستوں میں جا گھسا تھا اور اگر اس کار کی ڈرائیونگ سیٹ پر کوئی موجود تھا تو یقیناً اس کا قیمہ بن چکا تھا۔

کوئی بھی ہوش مند شخص اس قدر بھیانک خودکشی نہیں کر سکتا تھا۔ میرے ذہن میں خیال آیا کہ فوکس ویگن کار بلاوجہ استعمال نہیں کی گئی تھی۔ دوسری جدید وضع کی گاڑیوں کے مقابلے میں اس کی باڈی مضبوط تھی اور انجن بھی پچھلے حصے میں تھا جس سے فائدہ اٹھا کر کار ایکسیلیریٹر کے لیور سے مضبوط ڈوری باندھ کر کسی ڈرائیور کے بغیر بھی کار کی رفتار اچانک بڑھائی جا سکتی تھی۔ ڈرائیور کو بس گاڑی گیئر میں ڈالتے ہی نیچے کودنا پڑا ہوگا اور اس کے اترتے ہی کار پوری قوت سے پھاٹک چیر کر اندر جا گھسی۔ اگر جہانگیر کے گھر کا پھاٹک غیر معمولی طور پر مضبوط نہ ہوتا تو اس شدید ضرب کے نتیجے میں ستونوں ہی جڑ سے اکھڑ سکتے تھے۔

کھڑکی کی جھری سے چند ثانیوں ہی میں مجھے اندازہ ہو گیا کہ صورت حال ہمارے حق میں اتنی خراب نہیں تھی جتنی میں سمجھ رہا تھا۔

احاطے میں موجود میری سیاہ شیراڈ سمیت جہانگیر کی دونوں گاڑیاں بُری طرح چھلنی ہو چکی تھیں۔ جو تھی کار تباہ شدہ فاکس ویگن تھی اور احاطے میں ایک دوسرے سے برسرپیکار حریف ان گاڑیوں کی اوٹ لے کر ایک دوسرے کو نشانہ بنانے کی کوششیں کر رہے تھے۔

فائرنگ کے رُخ سے اندازہ ہو رہا تھا کہ سنبڑو کے آدمیوں نے ویرا کی ٹولی پر زبردست دباؤ ڈالا تھا جس سے گھبرا کر وہ جہانگیر کے گھر میں گھسنے پر مجبور ہو گئے تھے۔ لیکن اندر جہانگیر کے مسلح آدمی ان کے قدم جمنے نہیں دے رہے تھے۔ اس لیے پھاٹک اور اس کے باہر پورے جوش و خروش کے ساتھ مقابلہ جاری تھا۔

جہانگیر کے آدمیوں نے احاطے میں نسبتاً اندرونی سمت میں پوزیشنیں سنبھالی ہوئی تھیں اس لیے ٹوٹے ہوئے دروازے سے اندر گھس آنے والے گاڑیوں کی اوٹ میں چھپے ہوئے تھے۔ اس بارے میں انھوں نے یہ احتیاط رکھی تھی کہ ان میں سے کوئی بھی عمارت کے رُخ پر نظر نہیں آ رہا تھا۔ انھوں نے ایسی سمت کا انتخاب کیا تھا کہ وہ مکان کے اندر سے چلائی جانے والی گولیوں سے محفوظ رہ سکیں۔

"یہ تو سب گڈمڈ ہو کر رہ گیا ہے۔ اندھیرے میں اپنے اور پرائے کی تمیز بھی بہت دشوار ہے۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ کس پر فائر کیا جائے" سلطان شاہ میرے قریب بڑبڑایا۔

"پھاٹک سے باہر اور گاڑیوں کی اوٹ میں چھپے ہوئے سب لوگ ویرا کے آدمی ہیں۔ میں پھاٹک کے سوراخ سے باہر برسٹ مارتا ہوں۔ تم دونوں پوزیشنیں لے کر گاڑیوں کے پیچھے فائر کرو" میں نے آہستہ سے کہا۔

میں نے آہنی پھاٹک کی ٹوٹی ہوئی دیوار کے اس پار برسٹ مارا تو پہلا ہی راؤنڈ کارگر رہا اور فضا ایک دلدوز چیخ سے لرز اٹھی۔ اسی اثنا میں سلطان شاہ رائفل داغ چکا تھا...

گاڑی کے نیچے سے اچٹ کر باہر نکلنے والے چھروں کی برسات نے تباہی پھیلا دی تھی۔ دو افراد بری طرح اچھلے تھے ان میں سے ایک کو جہانگیر نے بازھ پہ لے لیا۔

ہماری یہ مداخلت اس قدر بھرپور ثابت ہوئی کہ حملہ آوروں کے قدم اکھڑ گئے کیوں کہ ان پہ بیک وقت تین سمتوں سے موت کی برسات شروع ہو چکی تھی۔ سب سے پہلے ایک زخمی ہیولا بلند آواز میں کراہتا اور لنگڑاتا ہوا پھاٹک کے سوراخ کی طرف بھاگا تھا اور میں نے اسے راستے ہی میں خاک و خون میں نہلا دیا۔ میری سب مشین گن کے برسٹ کی آدھی سے زیادہ گولیاں اس کے بدن میں پیوست ہو گئی تھیں۔

پھر باہر سے ایک شعر ملی چیخ سنائی دی تو میرا دل خوشی سے اچھل پڑا۔ شاید ویرا بھی کسی گولی کا شکار ہو گئی تھی مجھے حیرت تھی کہ ان لوگوں نے اتنی بڑی کارروائی کا منصوبہ بناتے ہوئے صرف فائر کرنے والے اسلحے پہ ہی انحصار کیا تھا۔ اگر ان کے پاس دستی بموں کا مختصر سا ذخیرہ بھی ہوتا تو وہ نہ صرف مسلح محافظوں کو آسانی سے خاموش کر سکتے تھے بلکہ عمارت کے مخصوص حصوں کو نقصان پہنچا کر ہمیں بھی باہر نکلنے پر مجبور کر سکتے تھے۔ میرے لیے یہ اطمینان کی بات تھی کہ انھوں نے کسی غیر معمولی مزاحمت کی توقع نہ کرتے ہوئے بھاری تیاریوں کو یکسر نظر انداز کر دیا تھا۔ بموں سے کام لیا جاتا تو فورس ون کو تباہ کیے بغیر پورے پھاٹک کو بھی اڑایا جا سکتا تھا۔

"تم دونوں کارروائی جاری رکھو!" میں نے اپنی ایس جی ایم سلطان شاہ کو دیتے ہوئے کہا۔ "میں ذرا ویرا کی خبر لیتا ہوں۔ شاید وہ بری طرح زخمی ہوئی ہے؟"

سلطان شاہ نے جواب میں آہستہ سے کچھ کہا جو فائرنگ کے شور میں میرے پلے نہ پڑ سکا اور میں تیزی سے قدرے پیچھے ہٹ آیا۔ اس وقت ویرا سے بالا دستی قائم کر کے مجھے خوشی کا احساس ہو رہا تھا۔

"ڈیئر کالنگ ٹارویرا اوور لنگ... پلیز اوور!" میں نے اپریشن آن کر کے آہستہ سے کہا تھا۔

"میرا خیال ہے کہ آج کی رات ہم میں سے کسی ایک کے بیے فیصلہ کن ہوگی... اوور" اس کی مدھم لیکن زہریلی غصیلی آواز سنائی دی تھی۔

"فی الحال تو یہ فیصلہ تمھارے خلاف جاتا ہوا نظر آ رہا ہے۔ تمھارے دو آدمی تو میں نے ابھی پچھلے چند لمحے میں جہنم واصل ہوتے دیکھے ہیں۔ آخری آدمی تک لڑنے کا ارادہ ہے تو اور بات ہے ورنہ تمھاری چیخ بھی میں سن چکا ہوں۔ زخمی کمانڈر کے سپاہی لڑنے کے بجائے فرار کی راہ ڈھونڈتے ہیں... اوور!"

"رات گزرنے میں ابھی بہت وقت پڑا ہوا ہے!" اس کے لہجے میں بلا کی تلخی اور نا تمامی تھی۔ "پہلا راؤنڈ جیت لینے پر اتنا گھمنڈ کیوں؟ تھوڑی دیر بعد نئی تیاریوں کے ساتھ حملہ ہو گا اور اس بار تم لوگ حقیر چیونٹیوں کی طرح بے رحمی کے ساتھ مسل دیے جاؤ گے... اوور!"

"کروں کے کوسوں سے ڈھور نہیں مرا کرتے۔" میں نے اس کا مضحکہ اڑانے والے لہجے میں کہا۔ "چاہو تو ہاتھ اٹھا کر سامنے آ جاؤ۔ ہم مرہم پٹی اور ناشتا فراہم کر کے تمھیں چھوڑ دیں گے۔ تم چاہو تو ویسے ہی اداؤں سے دشمنوں کو ڈھیر کر سکتی ہو۔ ہو سکتا ہے کہ تمھاری سی پائلا کرتے ہوئے ہم بھی میں سے کوئی تمھارے دام میں آ جائے۔ ویسے میں اتنا بتا دوں کہ اس راؤنڈ کے خاتمے کے بعد میں یہاں رہنے کو بالکل تیار ہوں اگر تم آدھے گھنٹے بعد رابطہ قائم کر کے کوئی تازہ فائر چیک کر لینا۔ اس بار تم نے اپنا زیادہ نقصان کرا لیا۔ اب میری باری ہے... اوور!"

"تم ابھی تک اندازہ نہیں کر سکے ہو کہ کس راہ پہ چل رہے ہو۔ تم میرا بال بھی بیکا نہیں کر سکتے اور میں تمھاری زندگی کو ایک عذاب بنا کر رکھ دوں گی... اوور!"

"بال بیکا نہیں ہو سکا تو پھر ابھی تمھاری چیخ کیوں گونجی تھی؟ کون آ گیا تھا تمھارے پاس... اوور!"

"یہ سمجھ کہ مجھے کوئی بڑا زخم آیا ہے میری اضطراری چیخ نے تمھیں کسی بڑی خوش فہمی میں مبتلا کر دیا ہے۔ یہ جگہ تو میں جیسا تیر کی نوکی ہوں اور مرتے مرتے بھی دشمن کو ساتھ لے کے مروں گی... اوور!"

"میں اس تیر سے اچھی طرح واقف ہوں جو ان سر سپاٹ کاروں والی دھار کر اپنی بیٹی کو ردم والوں کے لیے چارے کے طور پہ استعمال کرتا ہے... اوہ! شاید پولیس آ رہی ہے؟" میں نے فضا میں کسی پولیس کار یا ایمبولینس کے سائرن کی مدھم سی آواز سن کر کہا۔ "انھیں کس نے خبر کر دی؟... اوور!"

"او ور اینڈ آل!" کہہ کر ویرا نے دوسری طرف سے سلسلہ منقطع کر دیا۔

جان لڑا کر مقابلہ کرتے ہوئے میں یہ بات بالکل ہی فراموش کر بیٹھا تھا کہ اس آفت رسیدہ علاقے کا کوئی بھی دہشت زدہ مکین اس ڈراؤنی صورت حال کے خاتمے کے لیے کسی بھی وقت پولیس سے رجوع کر سکتا تھا اور پولیس کی آمد ہمارے حق میں پریشان کن ثابت ہو سکتی تھی۔

سائرن کی آواز واضح ہوتے ہی باہر فضا میں گمبھیر سناٹا چھا گیا۔ جیسے کسی نے ایک ہی وقت بٹن دبا کر گولیاں چلانے والے سارے

ریڈیو بوں کو ناکارہ کر دیا ہے۔

ویرا اپنے مدمقابل صف آرا لوگوں کی اصلیت سے بے خبر تھی لیکن میں جانتا تھا کہ مافیا والے بڑا دکی دنیا اور بیا بھی مناجات میں پولیس کو بھی مداخلت کی دعوت دیتے تھے اور نہ موقع دیتے تھے۔ اسی طرح بچی والے بھی کسی اصول کے تحت نہیں بلکہ اپنی خلاف قانون سرگرمیوں کی بنا پر پولیس سے دور بھاگتے تھے۔ یہی وجہ تھی کہ پولیس کی مداخلت کے آثار نمودار ہوتے ہی دونوں فریقوں میں کسی قسم کے مذاکرات کے بغیر جنگ بندی ہو گئی تھی اور شاید انھوں نے اپنے مُردے اور زخمی بھی سمیٹنے شروع کر دیے تھے تاکہ کسی کلیو کے سہارے پولیس ان تک نہ پہنچ سکے۔

باہر کا مقابلہ ختم ہو جانے کے بعد جنید شاہ نے جہانگیر کے مسلح محافظوں کی دوڑ اتفاقیں گرجتی رہیں لیکن کہیں بھی کوئی رد عمل دیکھ کر انھوں نے بھی چپ سادھ لی۔

"پولیس کے آتے ہی معاملہ ایک دم ٹھنڈا پڑ گیا۔" سلطان شاہ نے مالی سادہ لہجے میں کہا۔

"یہ بہت برا ہوا۔ پولیس کو ہم بالکل ہی بھلا بیٹھے تھے...." میں نے متاسفانہ لہجے میں کہا۔ "فائرنگ بند ہو گئی ہے لیکن پولیس کے آنے تک ہم باہر نکلنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتے۔ اندر بھی جو موجود ہے۔ پچھلے ملازمین احاطے میں موجود ہیں اور ہر طرف استعمال شدہ گولیوں کے سینکڑوں خول بکھرے ہوئے ملیں گے۔ پولیس کے سامنے ان سب کے بارے میں جواب دینا مشکل ہو جائے گا۔"

"اب تو اسے بھگتنا ہی پڑے گا۔" جہانگیر بولا۔ "جو ہو گا دیکھا جائے گا۔ میرا خیال ہے کہ ہمیں سلمیٰ کی خبر لینا چاہیے۔ وہ نہ جانے اب کس حال میں ہو؟ خدا کا شکر ہے کہ معاملہ باہر ہی نمٹ گیا ورنہ میں تو ڈر رہا تھا کہ آج کہیں دست بدست مقابلے کی نوبت نہ آ جائے۔"

لڑائی ختم ہونے کے بعد پہلی اہمیت واقعی سلمیٰ کی تھی۔ میں نے دل ہی دل میں خود کو ملامت کی کہ مجھے کیوں اس بے چاری کا خیال نہیں آیا۔

ان دونوں میاں بیوی کی بہت سی ذاتی خامیوں کے باوجود ان سب سے بڑی خوبی یہ تھی کہ مجھ سے بار بار کی تکرار اور جھگڑے کے باوجود وہ مجھے دل و جان سے عزیز رکھتے تھے اور ان کے درمیان میں ہمیشہ ایسی اپنائیت محسوس کرتا تھا جو رشتے داروں میں بھی عنقا ہوتی ہے۔

کمرے میں داخل ہوئے تو وہ روشنی میں بستر پر بے ہوش پڑی ہوئی

سلمیٰ کے سینے میں اگر سانس کی آمد و رفت سے زیر و بم پیدا نہ ہو رہا ہوتا تو اس کے زرد چہرے اور بھینچے ہونٹوں کو دیکھ کر یہی گمان ہوتا تھا کہ وہ زندگی کے سارے جھمیلوں سے آزاد ہو کر راہیِ ملکِ عدم ہو چکی تھی۔

سلطان شاہ حجاب کی وجہ سے بستر سے دور رہا اور میں جہانگیر کے ساتھ مل کر سلمیٰ کو ہوش میں لانے کی تدبیریں کرنے لگا۔ فضا میں سائرن کی گونج لمحہ بہ لمحہ تیز ہوتی جا رہی تھی اور حیرت کی بات یہ تھی کہ باہر رضاکارانہ جنگ بندی ہو جانے کے بعد دونوں میں سے کسی بھی فریق نے گولی نہیں چلائی تھی۔

امن اور قانون کے ازلی دشمنوں کا بقائے باہمی کا یہ عملی مظاہرہ میرے لیے ایک حیران کن تجربہ تھا۔ ایک دوسرے کے خون کے پیاسے قانون کو نیچا دکھانے کے لیے اپنی ساری رنجشوں کو فراموش کر بیٹھے تھے۔

**معاملات** یک بہ یک بہت سنگین رخ اختیار کر چکے تھے۔ میں نے بچی کے مقامی سربراہ ڈی ڈی یا دلدار آغا کو تو جہنم واصل کر دیا تھا لیکن اس بڑے معرکے میں سرخروئی حاصل کرنے کے بعد بھی مجھے آرام اور سکون کی چند گھڑیاں میسر نہیں آ سکی تھیں۔ میرے لیے یہ تصور ہی لرزہ خیز تھا کہ جو کنڈی کے ویرانے میں اسرار رضوی کی مدد سے دلدار آغا کو کیفر کردار کو پہنچا رہا تھا تو ہزاروں میٹر کی بلندی پر خلا میں جو کنڈی پر ٹھہرے ہوئے ایک مواصلاتی سیارے کے حساس کیمرے اس ہولناک خونریزی کی لمحہ بہ لمحہ تصویریں سمندر پار ہزاروں میل دور اٹلی میں بیٹھے ہوئے جمی لائینڈ کو اس کے مخصوص مانیٹرنگ یونٹ کی روشن اسکرین پر پہنچا رہے تھے۔ میں محض ایک فرد تھا اور مجھے زیر کرنے کے لیے دے کر بس ایک سلطان شاہ کی ذات کا عملی سہارا حاصل تھا اور دوسری طرف جمی لائینڈ ایک منظم گروہ کا سربراہ تھا۔ اس کے پاس نہ کالے دھن کی کمی تھی اور نہ افرادی قوت کی۔ اس کے پاس ہر شعبے میں لوگوں کی ایک فوجِ ظفر موج موجود تھی۔ میں ایک دلدار آغا کو مار چکا تھا لیکن جمی لائینڈ جب چاہتا، میرے مقابلے میں ویسے ہی دس ڈی ڈی لا سکتا تھا لیکن یہ عجیب اتفاق تھا کہ اسی موقع پر اس کی اپنی بیٹی ویرا لائینڈ سے صلح ہو چکی تھی۔ اس نے اپنی ٹھکرائی ہوئی بیٹی کو نہ صرف اپنا لیا تھا بلکہ اسی بنت اخرام کو میری سرکوبی کے لیے حیرت ناک سرعت کے ساتھ پاکستان پہنچا دیا تھا۔

جمی لائینڈ میرے بارے میں بہت کچھ جانتے ہوئے بھی کچھ نہیں جانتا تھا۔ میری ذات اور مزاج کے بہت سے گوشے اس کے لیے سربستہ راز تھے لیکن ویرا کی بات مختلف تھی۔ ابتدا

میں وہ میری مضبوط حریف بن کر سامنے آئی تھی لیکن اپنے باپ کی سرد مہری اور مسلسل روپوشی نے اسے جمی لائینٹ کے مقابلے میں میرا ہم نوا بنا دیا تھا۔ میری حلیف بننے کے بعد وہ مجھ سے اس قدر قریب ہونے میں کامیاب ہو گئی کہ اس تعلق کو بلا مبالغہ دوستی کا نام دیا جا سکتا تھا۔ دوستی تو میری سلطان شاہ اور جہانگیر سے بھی تھی مگر وہ دونوں میرے ہم نفس ہونے کے ساتھ ہی ہم جنس بھی تھے اس لیے پوری طرح میرے مزاج آشنا ہرگز نہیں ہو سکتے تھے مگر ویرا نہ صرف جنس مخالف سے تعلق رکھتی تھی بلکہ بے پناہ حسن کی بھی مالک تھی اسی لیے ساحلان کے ذہن میں نسوانی وقار، احترام اور عزت نفس کا کوئی تصور موجود نہیں تھا۔ اس کے باپ جمی لائینٹ نے ڈان مرسیا کا روپ دھار کر اپنے گرد میں اس کی ایسی مکمل برین واشنگ کی تھی کہ وہ اپنا عورت ہونا ہی بھول بیٹھی تھی بجائے اس کے کہ مرد اس کی ایک نگاہ کرم کی امید میں اس کے طواف میں لگے رہتے وہ خود کو اپنا دل بہلانے اور تنہائی کے احساس کو بھلانے کے لیے گھات لگا کر مردوں کا شکار کرنے کی عادی ہو گئی تھی۔ اس وجہ سے وہ مجھ سے اس قدر قریب ہونے میں کامیاب ہو گئی کہ میرے لیے اپنی ذات کا کوئی گوشہ چھپائے رکھنا ناممکن ہو گیا۔ وہ میری خوبیوں کے ساتھ میری خامیوں سے بھی اچھی طرح واقف تھی اور میرے مقابلے پر آنے کے بعد اسے میرے بارے میں مؤثر ترین فیصلے کرنے کے سارے مواقع حاصل تھے۔

میرا خیال تھا کہ اگر میں ویرا کو بدترین زک پہنچانے میں کامیاب ہو جاتا تو شاید جمی لائینٹ ہمیشہ کے لیے مجھے قبول کر لینے پر مجبور ہو جاتا۔ اس ٹکراؤ میں ایک نکتہ یہ بھی تھا کہ عزالدنیا دار آغا کی جان گسل قید سے تو رہا ہو چکی تھی لیکن میری تحویل میں آنے کے بجائے لاپتا تھی اور ویرا نے چھوٹتے ہی مجھ سے اس کے بارے میں سوال کیے تھے۔ اسے تو میں نے ٹال دیا تھا مگر وہ بہت مکار تھی۔ عزالدنیا کے ساتھ میرے قلبی لگاؤ سے اچھی طرح واقف تھی۔ اسے اگر کہیں سے بھنک بھی مل جاتی کہ عزالدنیا شہر میں ہی بھٹک رہی ہے تو ویرا مجھے بلیک میل کرنے کے لیے اپنی پوری توجہ اسی پر مرکوز کر سکتی تھی۔

مگر وہ سب بعد کے امکانات تھے۔ اس وقت کے فوری مسائل دو تھے۔ ان میں سے اول کا تعلق سلمیٰ کی بے ہوشی سے تھا۔ اسے جلد از جلد ہوش میں لایا جانا اس کی اپنی صحت اور جہانگیر کے ذہنی سکون کے لیے ضروری تھا۔ دوسرا مسئلہ زرا سنگین اور قانونی نوعیت کا تھا۔ مافیا اور وحشی والے غالباً اپنے زخمی اور مردے سنبھال کر نکل بھاگنے کی تیاریوں میں مصروف تھے جبکہ جہانگیر کے مکان میں چند مسلح ملازمین، غیر قانونی اسلحہ اور احاطے

میں ہر طرف بکھرے ہوئے استعمال شدہ گولیوں کے سیکڑوں خول موجود تھے۔ ان سب کے بارے میں پولیس کو مطمئن کرنا آسان کام نہیں تھا۔ اگر کوئی افسر یہاں بال کی کھال اتارنے پر آتا تو آسانی کے ساتھ یہیں موجود ہم سب سے ایک تھانہ بھر تفتیش کر کے دشواریوں سے دوچار کر سکتا تھا۔

پولیس کاروں کے سائرن کی آواز کافی قریب آ کر رک گئی تھی اور ہم دونوں سلمیٰ کو ہوش میں لانے کی کوششوں میں مصروف تھے۔ آخر کار ہماری کوششیں رنگ لائیں اور سلمیٰ نے کراہتے ہوئے دہشت زدہ انداز میں آنکھیں کھول دیں۔ بجلی بار بار کی دھندلائی ہوئی روشنی میں غالباً اس کی بصارت پوری طرح کام کا ساتھ نہ دے سکی اور اس نے ہم میں سے کسی کو پہچانے بغیر مخاطب کیے بغیر دوبارہ اپنی آنکھیں بند کر لیں۔ دوسری بار اس نے آنکھیں کھولیں تو بے اختیار اس کے دہانے سے لرزتی ہوئی سی آواز برآمد ہوئی۔

"میں کہاں ہوں؟ وہ درندے کہاں چلے گئے؟" اس کی نظریں جہانگیر کے چہرے پر مرکوز تھیں۔

"تم اپنی خواب گاہ میں ہو۔" جہانگیر والہانہ انداز میں اپنے دونوں ہاتھوں سے اس کے رخسار تھپتھپاتے ہوئے بولا۔ "وہ لوگ گھر میں گھسنے میں کامیاب نہیں ہو سکے اور فرار ہو گئے۔"

"پھر یہ اندھیرا کیوں ہے؟ روشنی کرو۔ فضا میں بارود کی بو سے میرا دم گھٹ رہا ہے۔" اس نے وحشی اور خوفزدہ آواز میں کہا۔ چند روز کے عرصے میں دوسری بار پیش آنے والے خوفناک اور وحشیانہ حملے کے اثرات نے اس کے اعصاب کو ہلا کر رکھ دیا تھا اور اس وقت وہ اپنی حرکات و سکنات سے سہمی ہوئی پاگل عورت نظر آ رہی تھی جو اپنے سائے کو دیکھ کر خوف سے بدکنے لگی ہے۔

"فائرنگ سے بجلی کے تار ٹوٹ گئے ہیں۔" میں نے نرم لہجے میں سمجھایا۔ "ہماری خوش قسمتی کہ خطرہ ختم ہو گیا اور شاید پہلے روشنی بھی بحال نہ ہو سکے اس لیے تم خود کو سنبھالنے کی کوشش کرو۔ مجرم فرار ہو چکے ہیں اور پولیس علاقے میں پہنچ چکی ہے۔"

"پولیس پورے شہر میں آج تک کیا کر سکی ہے جو اب کرے گی؟" اس کی نقاہت آلود آواز میں کربناک بے بسی کا انداز تھا۔ وہ جہانگیر کا سہارا لے کر مسہری سے اٹھ گئی۔

"تم ذرا سلمیٰ کو دیکھو میں ابھی آتا ہوں۔" میں نے جہانگیر سے کہا اور پھر سلطان کو اشارے سے اپنے ساتھ آنے کا کہہ کر خواب گاہ سے باہر نکل گیا۔

"صورت حال نازک ہو گئی ہے۔" میں نے نائب باہر

سے گزرتے ہوئے سلطان شاہ سے سرگوشیانہ لہجے میں کہا۔ کسی بھی لمحے پولیس یہاں پہنچ سکتی ہے۔"

"ہاں آتے میں تو پولیس آ بھی ہے لیکن میرا خیال ہے کہ اندھیرے کے باعث وہ لوگ ادھر آنے کی ہمت نہیں کر سکیں گے۔ ان کے آنے سے پہلے ہمیں نکلنے کا موقع مل جائے گا۔" سلطان شاہ نے کہا۔

"چند گاڑیوں کے ہیڈ لیمپس پورے علاقے کو روشن کر دیں گے۔ پھر قریب و جوار میں رہنے والے انھیں بتائیں گے کہ جہانگیر کا گھر اس چاند ماری کا مرکز تھا۔ رفیق کسر آ بھی رہا تک کی بچی ہوئی چاندی پوری کر دیں گی جنھیں چھیر کر فوکس و ٹگن اندھی تھی۔۔۔"

"یہ سب تو میں بھی جانتا ہوں۔ یہ بتاؤ کہ تم کیا کرنا چاہ رہے ہو؟" اس نے میری بات کاٹ کر اضطراری لہجے میں سوال کیا۔

"میں پولیس والوں کے سامنے نہیں آ کر انگار تھیں ان کو مطمئن کر کے واپس کرنا ہوگا۔ ویسے میں ابھی فون پر اپنے دفتر میں سینڈو سے بھی رابطہ قائم کرتا ہوں۔ ہو سکتا ہے کہ مافیا والوں کے روابط اس وقت ہمارے کام آ سکیں۔ ویسے بھی وہ لوگ سب سے اور جہانگیر کے عزائم سے بخوبی واقف ہیں؟"

"خدا کرے کہ سینڈو والا معاملہ کامیاب ہو جائے۔" وہ تشویش زدہ لہجے میں بولا۔ "پولیس والے یہاں آ ہی گئے تو انھیں آسانی کے ساتھ واپس لوٹانا ممکن نہیں ہوگا۔ گھر کے احاطے میں میدان جنگ کا سا سماں ہے۔ اندر جہانگیر کے جسم پر تشدد کے واضح نشانات باقی ہیں۔ پھر محلے والے یہ بھی بتائیں گے کہ اس سے پہلے بھی اس گھر کے اطراف میں جم کر گولیوں کا تبادلہ ہوا ہے۔ اتنا مواد مل جانے کے بعد تو وہ لوگ یہیں ڈیرے ڈال کر بیٹھ جائیں گے۔ اس کے بعد جو کچھ ہوگا اس کا اندازہ لگانا دشوار نہیں ہے۔"

اس سے گفتگو کرتے ہوئے میں نے اپنا پیش قدمی کا سلسلہ منقطع نہیں کیا تھا اس لیے ڈرائنگ روم میں پہنچ کر اندھیرے میں ٹٹولتے ہوئے ٹیلی فون کا نمبر ڈائل کرنے لگا۔

بالآخر دو گھنٹیوں پر ادھر سے کوئی جواب نہیں ملا تو میرے ذہن کو پہ چلا بہت سوچ بھی آنے لگی کہ سب لوگ نہ جانے کہاں مر گئے تھے لیکن پھر فوراً ہی مجھے یاد آ گیا کہ سینڈو کو اس کے تمام آدمیوں سمیت میں نے خود ہی ریاکی پارٹی کے مقابلے کے لیے جہانگیر کے مکان کے قریب طلب کیا تھا۔ باہر ہونے والی لڑائی کو ختم ہوئے مشکل چند منٹ ہوئے تھے اس لیے توقع کرنا بے سود تھا کہ وہ لوگ اتنی جلدی اپنے ٹھکانے پر واپس پہنچ جاتے۔

متعدد بار گھنٹی کی آواز سننے کے بعد میں نے سلسلہ منقطع کر دیا۔ جھلاہٹ اور مایوسی کی ملی جلی کیفیت میں کئی منٹ تک میرا ذہن کام نہ کر سکا پھر مجھے کلب کی مس پارس کا خیال آیا۔ اس میں کوئی شبہ نہیں تھا کہ عیاشی کے اس خفیہ اڈے پر کافی تعداد میں اہم سرکاری اہلکار آتے تھے لیکن بنیادی طور پر وہ مافیا کا ایک طفیلی اڈا تھا جہاں سے کسی مدد کی امید نہیں کی جا سکتی تھی۔ مس پارس اور اس کی خوبرو لڑکیوں کا کام وہاں بانکے جانے والے افسران کو کھلی تفریح کے مواقع فراہم کر کے ان کی ذاتی خامیوں کو اس انداز میں اجاگر کرنے تک محدود تھا کہ اس کی مدد سے مافیا کے بڑے ان افسران کو اپنے اشاروں پر نچا سکیں۔ مس پارس تو ذاتی طور پر شاید کسی کو اپنے دبائو میں لینے کی اہل نہیں تھی۔

پھر اچانک ہی مجھے سیٹھ حبیب جیوانی یاد آ گیا۔ وہ مافیا کی عملی کارروائیوں سے دور رہتا تھا لیکن تمام جیب اور پالیسی ساز ہونے کی وجہ سے ان لوگوں سے اچھی طرح واقف تھا جو مال کما کر یا اپنی بے اعتدال رنگ رلیوں کو راز میں رکھنے کی خاطر مافیا کے وفادار تھے۔ اس مشکل وقت پر میں سیٹھ حبیب کو اس کے گھر پر پکڑنے میں حق بجانب ہوتا کیونکہ اس نے لورو ٹی جیل سے فرار کے بعد غالباً یہی بانا پنا رہائشی فون نمبر کسی کو دیا تھا۔

فون کی دوسری گھنٹی پر مجھے ریسیور پر ایک دلکش نسوانی آواز سنائی دی تھی۔ بولنے والی نے اردو زبان ہی استعمال کی تھی۔

سیٹھ حبیب جیوانی اپنی بیوی کے ساتھ رہ رہا تھا اور شہر میں اپنے رشتے داروں سمیت اس کے کسی سے روابط نہیں تھے۔ اسی کے ساتھ وہ مجھے بتا چکا تھا کہ بیوی سارے معاملات میں اس کی قابل اعتماد راز دار بھی تھی اس لیے میں نے اسے فوراً ہی اپنا نام بتا کر چیف سے بات کرنے کی خواہش کا اظہار کیا اور چند ثانیے کے توقف کے بعد ہی سیٹھ حبیب جیوانی لائن پر آ گیا۔

"مجھے توقع نہیں تھی کہ اس نمبر پر تم مجھے کبھی فون کرو گے۔۔۔ کہو کیا ضرورت پیش آ گئی؟" اس نے سرد اور ٹھہری ہوئی آواز میں مجھ سے سوال کیا۔ دنیا بھر کے دوسرے کاروباری سرمایہ داروں کی طرح اس نے مجھے میری گزشتہ کامیابیوں کی بنیاد پر ذرا بھی رعایت دینے کی ضرورت نہیں سمجھی تھی اور براہ راست اپنی ناپسندیدگی کے اظہار پر اتر آیا تھا جس پر میری طبیعت بدمزہ ہو گئی تھی۔

"اس کال سے تم اندازہ لگا سکتے ہو کہ میری ضرورت ناگزیر ہے۔" میں نے بھی خشک لہجے میں کہا۔ "میں جہانگیر کے گھر پر ہوں۔ یہاں کے حالات میرے حق میں نہیں ہیں۔ علاقے میں پولیس آ چکی ہے۔ وہ لوگ یہاں آ گئے تو میں انھیں مطمئن نہیں

کر سکوں گا...."

"تم نے سیٹھ دوست سے بات کی؟" اس نے میری بات کاٹ کر سوال کیا۔

"اس قسم کی مدد کی فرمائش پیچھے والوں سے نہیں اوپر والوں سے کی جاتی ہے۔" میری آواز میں غیر ارادی طور پر تلخی سی پیدا ہو گئی۔ "پھر بھی میں نے اسے فون کیا تھا مگر وہ واپس اپنے ٹھکانے پر نہیں پہنچا۔ وہ بھی اسی علاقے میں شادی والوں کی سرکوبی کے لیے آیا ہوا تھا۔"

"خیر! میں اس فون پر زیادہ تفصیل میں نہیں جا سکتا تم بے فکر رہو۔ میں کوشش کرتا ہوں کہ تمہاری گلو خلاصی ہو جائے۔ مجھے جہانگیر کا پتا اور فون نمبر لکھوا دو۔"

"تم نے غالباً ابھی تک پولیس کے محکمے میں اپنی آمد کا اندراج نہیں کرایا ہے؟" مجھ سے وہ کوائف لینے کے بعد اس نے چبھتی ہوئی آواز میں سوال کیا۔

اس کا یہ سوال سنتے ہی مجھے ڈولان تھری کی مکارانہ سازش یاد آ گئی مگر میں نے جواباً معاندانہ سے کام لیتے ہوئے کہا "میں سمجھا نہیں کہ تم کیا کہہ رہے ہو؟"

"تم بیرون ملک ہو اور باہر سے آئے ہو۔ ڈولان نے تمہیں اپنی آمد کا اندراج کرانے کی ہدایت کی تھی۔"

"اوہ! وہ پرانی بات ہو گئی۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "اس کی ہدایت کے بعد صورت حال اتنی تیزی کے ساتھ تبدیل ہوئی کہ میں نے وہ نام ہی ترک کر دیا اور پاسپورٹ تلف کر دیا۔ اس کو تو اب قصۂ پارینہ ہی سمجھو لیکن اتنے دنوں بعد تمہیں وہ پرانی بات کیسے یاد آ گئی؟"

"کل ڈولان نے اس بارے میں خاص طور پر سوال کیا تھا۔ ویسے وہ تمہاری اب تک کی کارکردگی پر خوش ہے کل اس سے میری بات ہوئی تھی۔" اس نے سپاٹ لہجے میں مجھے آگاہ کیا۔

"مجھے خوشی ہے کہ کوئی تو میری کارکردگی پر خوش ہے۔" میں نے بھی سپاٹ لہجے میں کہا۔ "کارکردگی کے بارے میں میرے پاس کچھ اور خبریں بھی ہیں جو میں دفتر میں سناؤں گا۔"

"تمہیں شاباش میں نے بھی دی تھی لیکن یہ ضروری تو نہیں کہ میں اپنی ہر گفتگو اور ہر فقرے میں تمہارے گزرے ہوئے کارناموں کا ریکارڈ لگاتا رہوں۔" اس کی آواز سے بے کیفی مترشح تھی۔

"میں نے تم سے شکایت تو نہیں کی...." میں نے کہنا چاہا لیکن اس نے میری بات اڑا دی۔

"دفتر میں بات ہو گی... تمہارے مسئلے کے حل کے سلسلے میں ابھی فون کرتا ہوں۔"

"شکریہ اور اللہ حافظ!" میں نے ریسیور کریڈل پر ڈال دیا۔

اس سے بات کرنے کے بعد میرے دل پر سے بڑا ... ہٹ گیا تھا۔ مجھے یقین تھا کہ اس کے بس میں جو کچھ بھی ہوا ... گزرے گا اور اس کی کوششوں کے نتائج سیٹھ کی تگ و دو ... کہیں زیادہ بہتر اور مؤثر ہوں گے کیوں کہ مافیا میں وہ بہرحال ... کے درجے پر فائز تھا۔

اسی وقت اندر سے جہانگیر کی آواز سنائی دی۔ وہ ... پکار رہا تھا۔

"آ رہا ہوں۔ ایک منٹ کے لیے صبر سے کام لو۔" ... ڈرائنگ روم سے اونچی آواز میں جواب دیا اور سلطان شاہ کو ... چھوڑ کر واپس جہانگیر کی خواب گاہ کی طرف چل دیا۔

"ہم بلاوجہ موم بتیوں کی روشنیوں میں سڑ رہے ہیں ..." پہنچتے ہی جہانگیر خفت آمیز لہجے میں بولا تھا۔ "میری بھی عقل ... پتھر پڑے ہوئے ہیں۔ ابھی سلمٰی نے یاد دلایا کہ گھر کے ہر کم... میں ری چارج ایبل بیٹریوں سے منسلک روشنیاں موجود ... انہیں آن کر کے ہم پورا گھر منور کر سکتے ہیں۔"

"تمہاری عقل کے پتھر پڑنے کی وجہ سے بیٹھے میں ... اسی وجہ سے سلمٰی کو بھی کچھ افاقہ ہوا ہے۔" میں نے ماحول کا ... دور کرنے کی نیت سے کہا۔ "... ہو چکا ہے تو ... روشن کرو۔ میرا خیال ہے کہ اب خطرہ ٹل چکا ہے... لیکن ... آف کیوں رکھی گئی تھیں؟"

"ان کے سوئچ میں نے آف کیے تھے۔" سلمٰی کی ... سنائی دی۔ "مجھے ڈر تھا کہ کہیں ان کے بے موقع جل اٹھنے ... ہم پریشانیوں سے دوچار نہ ہو جائیں۔"

وہ ٹھیک ہی کہہ رہی تھی۔ باہر پھیلے ہوئے گھور اندھیرے ... میں اندر کی روشنیاں ہمارے حریفوں کو اچھی چاند ماری کے ... نشانے فراہم کر سکتی تھیں۔

جہانگیر نے اسی وقت اپنے بیڈ روم کے سوئچ بورڈ ... قریب والی بریکٹ سے لگی ہوئی ایمرجنسی لائٹ کا سوئچ آن ... اور کمرے میں تیز مگر خوش گوار روشنی پھیل گئی۔

روشنی ہوتے ہی سلمٰی کی آنکھیں چندھیا سی گئیں۔ چند ... بعد جب اس نے مجھے اپنے روبرو دیکھا تو اس کی آنکھیں ... پھیل گئیں۔ "تمہارا دوست کہاں گیا؟" اس کے ہونٹوں سے ... ہوئی تحیر آمیز آواز برآمد ہوئی تھی۔

"وہ ڈرائنگ روم میں موجود ہے مگر تم کسی ... اپنی فکر کرو اور مجھ سے وغیرہ ... نظر آنے کی کوشش ... نہیں کسی بھی لمحے پولیس کا سامنا کرنا پڑ جائے گا۔"

کچھ پہلو تہی ... سے ہم نے متعدد کمروں میں بیٹری ...

والی ایمرجنسی لائٹس آن کر دیں اور جہانگیر کا گھر دیکھتے ہی دیکھتے اندھیرے کے سمندر میں روشنیوں کا جزیرہ بن گیا اور ہم چاروں ڈرائنگ روم میں ہی آ بیٹھے کیوں کہ وہاں سے باہر آنے والی آوازوں کا اندازہ بھی لگانا آسان تھا۔

چند ہی لمحے بعد ڈرائنگ روم کے دروازے پر ہلکی سی دستک کی آواز سنائی دی اور ہم سب چونک پڑے۔

"کون ہے؟" جہانگیر نے اضطراری طور پر فوراً ہی سوال کیا۔

"گل بدین خان، صاب!" باہر سے کرخت لیکن دھیمی آواز سنائی دی۔

میں نے بڑھ کر فوراً ہی بولٹ گرا دیا اور تنومند چوکیدار اپنے کندھے پر رائفل سنبھالے دروازے سے اندر آ گیا۔ "ابی باہر بتی بند ہو گیا۔ ام لوگ کا واسطے کیا حکم ہے صاب؟" اس نے اسی سرگوشیانہ لہجے میں مشینی انداز میں سوال کیا۔

"اپنی اپنی جگہ سنبھال لو۔" میرے بجائے جہانگیر نے کہا۔ "بغیر لائسنس والا اسلحہ چھپا دو۔ پولیس آئے تو یہ کہنا کہ تمہیں کچھ معلوم نہیں بس اچانک ہی باہر سے کچھ لوگوں نے فائرنگ کرتے ہوئے اندر گھسنے کی کوشش شروع کر دی اور تم نے انہیں روکنے کے لیے فائرنگ شروع کر دی۔"

اس نے تفہیمی انداز میں اپنا سر ہلایا اور واپس لوٹنے لگا۔ اسی لمحے تاریک آہنی پھاٹک کے نزدیک کچھ آہٹیں سنائی دینے لگیں اور میں دروازے کی اوٹ سے آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر اس سمت دیکھنے لگا لیکن میری یہ کوشش اپنے بصری اعصاب کو تھکانے سے زیادہ کارآمد ثابت نہ ہو سکی اور میں نے اندر کی [illegible] گزار دی۔

"پھاٹک پر اندھیرا ہے لیکن اندر جو نظر آ رہا ہے" ایک مانوس مردانہ آواز سنائی دی۔ "ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے کوئی بکتر بند موٹی گاڑی فولادی پھاٹک کو چیرتی ہوئی اندر گھسی ہو۔" اسی کے ساتھ ہی کئی آوازیں سنائی دینے لگیں جن میں قیاس آرائیوں کے ساتھ تشویش بھی شامل تھی۔ ان کا لب لباب یہ تھا کہ روشنی میں نقصان رسیدہ ویران پھاٹک کا تفصیلی جائزہ لیے بغیر ان میں سے کوئی بھی اندر گھسنے کا خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں تھا۔

میرا دل چاہا کہ باہر نکل کر ان لوگوں کا بے بنیاد خوف دور کرنے کی کوشش کروں لیکن وہ سب پولیس والے تھے جن سے سامنا نہ ہونے میں ہی عافیت رہتی ہے اور تعاون کرنے کی صورت میں بھی جو سلوک ہونے کا امکان ہوتا ہے میرے سننے میں یہی آیا تھا کہ جو بھی امن پسند ملکی اپنے محلے سے باہر ہو کر پولیس کے کھاتے اور عینی شاہد کی معاونت کرنے کی کوشش کرے اسے مشتبہ افراد کی فہرست میں سب سے اوپر رکھ کر باقاعدہ تفتیش کا آغاز کر دیا جاتا ہے اور جب تک تفتیش مکمل ہوتی ہے، عام طور پر تعاون کرنے والا اپنی نیک نیتی پر نادم ہو کر زندگی بھر کے لیے ایسے افعال سے تائب ہو چکا ہوتا ہے۔

پھاٹک پر باہر کی سمت سے متعدد روشنیاں گردش کرنے لگیں پھر سب سے پہلے ایک سپاہی ڈنڈا تھامے پھاٹک میں بنے ہوئے خلا سے گزر کر اندر داخل ہوا تھا۔ اندر اگر واقعی کوئی مجرم موجود ہوتا تو باہر سے پڑنے والی ٹارچ کی روشنی میں نہایت اطمینان کے ساتھ اس ڈنڈا بردار سپاہی کو اپنی گولی کا نشانہ بنا سکتا تھا جو قربانی کا بکرا بنائے جانے پر بہت زیادہ خوف زدہ تھا۔

جب اس پر کسی سمت سے کوئی وار نہ ہوا تو بیک وقت متعدد باوردی پولیس والے اسی راستے سے اندر گھس آئے۔ وہ سب مسلح تھے اور ان کی سربراہی کرنے والے نے ڈنڈا بردار سپاہی کو ایک طرف ہٹا کر قیادت کا منصب بنفس نفیس خود سنبھال لیا تھا۔

احاطے میں نظر آنے والے بھیانک منظر نے ان سب کو ہی متحیر کر دیا۔ میں دروازہ بند کر کے پھرتی کے ساتھ پیچھے ہٹ گیا اگر ان میں سے کوئی مجھے دروازے کی اوٹ میں کھڑا ہوا دیکھ لیتا تو میری فی الفور شامت آ سکتی تھی۔ ویسے بھی میں نے چیف سے گفتگو ہونے کے بعد اپنا ارادہ بدل دیا تھا اور روپوش ہونے کے بجائے خود سامنے رہ کر پولیس والوں کی بازپرس کا جواب دینے کے لیے تیار تھا۔

میری توقع کے عین مطابق چند ہی لمحے بعد برآمدے کے پختہ فرش پر پولیس والوں کے وزنی جوتوں کی چاپ سنائی دی اور پھر دروازے پر دستک دی گئی۔

میں نے خود ہی اندر کی ایمرجنسی لائٹ دوبارہ آن کی اور دروازہ کھول دیا۔

وہ تعداد میں چار تھے۔ ان میں سب سے آگے ایک نوجوان اور تنومند سب انسپکٹر تھا جس نے اپنے ساتھیوں کے برعکس چست وردی زیب تن کی ہوئی تھی اور اس کا پستول اس کے ہاتھ میں دبا ہوا تھا۔

"اندر آنے سے پہلے اپنے ہتھیار باہر ہی فرش پر رکھ دو" میں نے ایک گہرا سانس لے کر گھبرائی ہوئی معصوم آواز میں کہا۔ "ان ہتھیاروں کی گھن گرج نے آج ہمارے جسموں سے آدھا خون نچوڑ لیا ہے۔ تم فکر نہ کرو، مکان کے اندر مجرموں کا کوئی ساتھی داخل نہیں ہو سکا تھا۔"

"تم اس مکان کے مالک ہو؟" سب انسپکٹر نے ڈرائنگ روم میں داخل ہوتے ہوئے بڑے تیکھے لہجے میں سوال کیا۔ ہتھیاروں کے بارے میں میری درخواست کو انھوں نے یکسر نظر انداز کر دیا تھا۔

"تقریباً!" میں نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر بے خوفی سے کہا۔

"مجھے گول مول نہیں سیدھا اور دوٹوک جواب چاہیے۔" اس کا لہجہ بگڑ گیا۔

"یہ میرے دوست کا مکان ہے۔" میں نے صوفے پر بیٹھے ہوئے جہانگیر کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ "یہ جہانزیب ہے اس لیے سارے واقعات میں ہی بتا سکوں گا۔"

اس دوران میں جہانگیر کے اشارے پر سلمیٰ وہاں سے اندر چلی گئی تھی۔

"یہاں کوئی بڑی واردات ہوئی ہے۔" وہ بغور ڈرائنگ روم کا جائزہ لیتا ہوا معنی خیز لہجے میں بولا۔ "باہر کئی جگہ خون کے بڑے بڑے دھبے موجود ہیں لیکن کہیں بھی کوئی زخمی یا مردہ نظر نہیں آیا۔ باقاعدہ تفتیش شروع کرنے سے پہلے میں پورے واقعات سننا چاہتا ہوں۔"

"اس علاقے میں بہت دیر سے زبردست فائرنگ ہو رہی تھی۔ درمیان میں انسانی چیخیں بھی سنائی دے رہی تھیں ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے دو مسلح گروہ آپس میں برسرِ پیکار ہوں۔ ہم لوگ کھڑکیاں دروازے بند کرکے کمرے میں چھپ گئے۔ زبردست فائرنگ کی آوازیں بہت قریب آگئیں پھر ہمارے آہنی پھاٹک پر زبردست دھماکا ہوا جیسے کوئی گاڑی اس سے ٹکرائی ہو۔ شاید لڑنے والوں میں سے کسی ایک پارٹی نے بدقسمتی سے ہمارے گھر میں گھس کر پناہ لینی چاہی تھی اور اسی کے ساتھ قیامت آگئی۔ ہمارے احاطے میں بے تحاشا گولیاں چلنے لگیں اور ہم اندر محبوس اپنی جانوں کے خوف سے کانپتے رہے۔ ہم اتنی ہمت بھی نہیں کرسکے کہ کسی کھڑکی سے جھانک کر باہر کی پوزیشن دیکھ سکیں۔ جیسے ہی دور سے پولیس کار کے سائرن کی آواز سنائی دی اسی وقت یکلخت فائرنگ ختم ہوگئی۔ اس کے بعد سے ابھی تک عجیب سناٹا ہے ہمیں کچھ نہیں پتا کہ باہر کیا ہوا اور زخمی یا مرنے والے کہاں غائب ہوگئے۔"

"لڑنے والوں میں سے کسی نے تمہارے گھر میں گھسنے کی کوشش نہیں کی؟" اس نے میرے مقابل ایک صوفے پر بیٹھتے ہوئے سوال کیا۔ میری کہانی سن کر اس کے چہرے اور پیشانی پر متعدد تشویش آمیز لکیریں ابھر آئی تھیں جن سے میں نے اندازہ لگایا کہ اس نے میری کہانی پر خاصی حد تک یقین کرلیا تھا۔

"کسی نے نہیں البتہ کبھی کبھار بھٹکی ہوئی گولیاں دروازوں اور شیشوں کو نقصان پہنچا رہی تھیں۔" میں نے پرشوق لہجے میں کہا۔ "اتنی شدید فائرنگ تھی کہ مکانوں کے پردے پھٹے جارہے تھے۔"

"تمہارا چوکیدار وغیرہ کہاں ہے؟" اس نے سوال کیا۔

میں نے چونکنے کی اداکاری کی۔ "کیا وہ باہر نہیں ہیں؟ ان دونوں کو تو...؟"

"اس قدر خونریزی میں وہ اپنی جگہ کیسے ٹکے رہ سکتے تھے؟" اس نے میری بات کاٹ کر کہا۔ "ان کی کل تعداد کتنی ہے؟"

"دو چوکیدار اور چار ملازمین باہر رہتے ہیں۔" میں نے کہا۔ میری بات سنتے ہی وہ اپنے ماتحتوں کی طرف متوجہ ہوا اور ان میں سے ایک کو چوکیداروں وغیرہ کی تلاش میں باہر روانہ کردیا اور دوبارہ میری طرف متوجہ ہوگیا۔ "نام کیا ہے تمہارا؟"

"تنویر علی!" اس وقت میں نے مدتوں بعد ماں باپ کے رکھے ہوئے نام سے اپنا تعارف کرایا تو لمحہ بھر کے لیے مجھے خود بھی وہ نام اجنبی محسوس ہوا۔ سچی بات یہ تھی کہ گھر سے نکلنے کے بعد دنیا نے تنویر علی کو اس طرح نگل لیا تھا کہ نام کے ساتھ میری شخصیت بھی یکسر بدل کر رہ گئی تھی۔

"میرے عملے کے لوگ باہر مصروف ہیں تمہیں اعتراض نہ ہو تو میں ایک بار اندر سے پوری عمارت کا جائزہ لینا چاہتا ہوں۔" اس نے اپنی جیبی ڈائری پر کچھ اندراج کرنے کے بعد کہا اور میں فوراً کھڑا ہوگیا۔

اندرونی کمروں کا سرسری جائزہ لینے کے لیے روانہ ہونے سے قبل اس نے اپنے بقیہ دو ماتحتوں کو وہیں روک دیا۔ جس کا مطلب تھا کہ وہ اندر کسی افراتفری کی علامات کا متلاشی تھا جو ہال حرکت سے مفقود تھیں۔ راہداریوں سے گزرتے ہوئے وہ اپنے اندازہ تجربے سے بھی کرتا رہا اور مجھ سے پرپیچ سوالات بھی کرتا رہا جن کے جوابات میں نے جلدی جلدی دیے۔ مجھے امید تھی کہ سیٹھ حبیب جیوانی اس وقت تک اپنا کام دکھا چکا ہوگا اور سب انسپکٹر اپنے طور پر جو رپورٹ چاہے مرتب کرلے مگر وہ ریکارڈ پر نہیں جائے گی۔ اپنی زیادہ تر سرگرمیوں کے سلسلے میں میں بیشتر ہی پولیس اور دوسرے سرکاری اہلکاروں سے دور ہی رہا تھا لیکن اس کے چند ہی دنوں میں بار بار ان لوگوں سے واسطہ پڑ رہا تھا۔ پہلے نوشی کے فلیٹ میں جمال کے قتل کے چکر میں ایک پولیس افسر غلط تیوریوں کے ساتھ میری طرف متوجہ ہوا مگر سیٹھ مافیا کے ڈان نے اپنی ذاتی نگرانی میں ٹریفک کے ایک حادثے میں قتل کروا دیا۔ اس کے بعد ایک اور انسپکٹر اصغر علی نے مجھے کلفٹن میں ہیروئن کے ساتھ رنگے ہاتھوں گرفتار کرکے حوالات میں پہنچا دیا تھا۔

وہاں اسرار رضوی نے مجھے اس مصیبت سے نجات دلائی تھی کہ میں ایک انڈر والوں کے چنگل سے بچ کر دنیا کے کسی کونے میں پہنچ گیا تھا اور اب میری شخصیت مشتبہ ہورہی تھی۔

میں نے باتوں ہی باتوں میں اس کا نام بھی معلوم کرلیا تھا۔

سرد کیا جاتا تھا۔ اندر کے جائزے کے دوران اس نے مسہریوں کے نیچے جھانکنے سے بھی گریز نہیں کیا تھا۔ ماسٹر بیڈروم جو جہانگیر ہمدانی کے زیرِ استعمال تھا اس کی توجہ کا خاص مرکز بنا تھا۔ وہاں اس نے باتھ روم بھی دیکھ ڈالا تھا اور آخر کار واپس لوٹتے ہوئے اس نے اپنے دل کی بات زبان سے کہہ ہی ڈالی۔

اس کا نظریہ بہت صاف اور سیدھا تھا۔ اس علاقے میں اور بھی بہتیرے مکانات تھے بعض کے پھاٹک تو اتنے کمزور تھے کہ فوکس ویگن کے جھٹکے سے دیوار سمیت زمین بوس ہو جاتے اس لیے وہ یہ بات ماننے کے لیے تیار نہیں تھا کہ لڑنے والے دو میں سے ایک فریق نے محض پناہ لینے کی خاطر جہانگیر کے مکان کا مضبوط پھاٹک اکھاڑنے کی احمقانہ حرکت کی ہوگی۔ انہیں پناہ ہی لینی ہوتی تو وہ کسی دوسرے کمزور پھاٹک کا انتخاب کرتے۔ اس گھر کا پھاٹک توڑنے کے لیے فوکس ویگن کو تباہ کرنے کے پس پشت کوئی اور مقصد کارفرما تھا۔

میں خود کو ایسے کسی مقصد سے لاعلم ظاہر کرتا رہا اور ڈرائنگ روم میں پہنچ کر اس نے واشگاف الفاظ میں اپنا عندیہ ظاہر کر دیا کہ اندر والے کے متامند کی غرض تک پہنچنے کے لیے وہ اپنے عملے کے ذریعے پورے مکان کی تلاشی لینا چاہتا تھا۔ اگر ہم سیدھی طرح اسے اجازت نہ دیتے تو وہ ہم سب کو زیرِ حراست رکھ کر مجسٹریٹ سے گھر کی تلاشی کا وارنٹ حاصل کر سکتا تھا۔

اس کے ارادے میرے لیے جتنے خطرناک تھے اس سے زیادہ جہانگیر کے لیے تشویشناک تھے لیکن اس موضوع پر گفتگو آگے نہ بڑھ سکی کیونکہ گل بدن خان کو اس کے پانچ ساتھیوں سمیت باغ کے پیچھے والی عقبی کوٹھری سے دو رائفلوں کے ساتھ برآمد کر لیا گیا تھا۔

سرور نے نہایت درشت لہجے میں گل بدن خان کو رعب میں لینے کی کوشش کی تھی۔ میں سمجھ رہا تھا کہ وہ تیور گل بدن سے زیادہ ہم لوگوں کے لیے تھے جو کیدار کو پھٹکار کر وہ ہمیں یہ جتانا چاہ رہا تھا کہ اگر ہم نے اس کی مرضی پر عمل نہیں کیا تو وہ ہمارے ساتھ بھی اسی رویہ اختیار کرنے پر تیار تھا۔

گل بدن خان بہت مخلص، سادہ لوح اور وفادار آدمی تھا سرور کے الفاظ نے اس کا چہرہ ضرور دھواں کر دیا لیکن جب وہ بولا تو اس کا لہجہ ہر طرح ریا سے پاک تھا۔ اس کے نزدیک اپنے مالک کا حکم اتنا عبادت کا درجہ رکھتا تھا اس لیے جب وہ اپنی کہانی سنا رہا تھا تو اس کے چہرے کے تاثرات سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس کے دل میں کوئی چور نہیں تھا۔

سرور اس کے طرزِ بیان سے دھوکا کھا گیا اور اس نے جھلاتے ہوئے انداز میں ایک سپاہی کے ہاتھ سے وہ دونوں رائفلیں لے لیں جو گل بدن خان اور اس کے ساتھی سے لی گئی تھیں اور انھیں فضا میں لہراتے ہوئے تیز لہجے میں بولا۔ "ان کے لائسنس کہاں ہیں؟"

"یہاں تمہیں کوئی غیر قانونی چیز نہیں مل سکے گی۔ جملہ ملبے یہاں کے لائسنس بھی فراہم کر دیے جائیں گے لیکن ازراہِ کرم اپنے لہجے پر قابو رکھو۔ گرہ کٹوں اور معززین سے گفتگو کے لیے ایک جیسا انداز اختیار کرنا تم جیسے پڑھے لکھے ہوئے نوجوان افسر کو زیب نہیں دیتا۔"

"مسٹر یہاں کوئی خوفناک لڑائی ہوئی ہے۔" باہر سے آنے والے ایک ہیڈ کانسٹیبل نے کسی تمہید کے بغیر کہنا شروع کر دیا۔ "گاڑیاں اور دیواریں گولیوں سے چھلنی ہیں۔ ہر طرف گولیوں اور کارتوسوں کے خول ہی خول بکھرے ہوئے ہیں۔ کلاشنکوف، رائفل، ایس ایم جی، ریوالور اور پستول سب ہی چلائے گئے ہیں۔ فرش پر کم از کم تین جگہ بہت خون پڑا ہوا ہے مگر حیرت کی بات ہے کہ چڑیا کا بچہ بھی ہمارے ہاتھ نہیں آسکا۔"

"یہاں تو کچھ معلوم نہیں ہو رہا۔ ذرا اپنے تنویر علی صاحب کو تھانے لے جا کر باتیں کریں گے تو کچھ پتا چل سکے گا۔ یہی کچھ زیادہ باخبر معلوم ہوتے ہیں۔" سرور نے میری طرف دیکھتے ہوئے معنی خیز لہجے میں کہا اور اچانک میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں۔ وہ واضح طور پر مجھے حراست میں لینے کی دھمکی دے رہا تھا۔

"روشن خان! تم یہیں تنویر صاحب کے پاس ٹھہرو۔" سرور اٹھتا ہوا ایک سپاہی سے بولا۔ "ان کی ہر ضرورت کا خیال رکھنا۔ باہر کے کام سے فارغ ہو کر واپسی میں ہم ان دونوں کو ساتھ لے لیں گے۔"

"یہ نہیں ہو سکتا، کوئی الزام عائد کیے بغیر تم مجھے حراست میں نہیں لے سکتے۔" میں نے تیز لہجے میں احتجاج کیا۔ "یہ سراسر دھاندلی ہے کہ ہمارے گھر کو تباہ کیا گیا اور ہمیں ہی کو گرفتار کیا جا رہا ہے۔"

"تم بہت بھولے بادشاہ ہو تنویر صاحب!" سرور استہزائیہ ہنسی کے ساتھ بولا۔ "تم پاکستان میں بیٹھ کر ولایت کی باتیں کر رہے ہو۔ ہمارے پاس قانون کی ایسی بہتیری دفعات موجود ہیں کہ جب چاہیں کسی کو بھی داد فریاد کے بغیر اندر کر سکتے ہیں مگر تم مت گھبراؤ۔ ہم صرف تمہارا بیان لیں گے اور پھر چھوڑ دیں گے۔ ہمیں بھی تو اتنی بڑی واردات پر اپنے روزنامچے میں کچھ نہ کچھ دکھانا ہی پڑے گا۔ تمہاری طرح ہم تو یہ نہیں کہہ سکتے کہ لوگ لڑتے ہوئے آئے اور پولیس کار کا سائرن سنتے ہی گدھے کے سر سے سینگ کی طرح غائب ہو گئے۔ زخمی ہوا میں اڑ گئے اور مردے زمین میں دھنس گئے۔ تمہارے بیان کو تھوڑا بہت جگہ دے کر ہمیں اپنی کہانی پوری کرنی ہوگی یا پھر تم کسی ایسے آدمی کا نام بتاؤ جو ہماری مدد کر سکے۔"

جلوس، دھاندلی اور زبردستی کو ختم ہوتے دیکھتے ہوئے میں نے
سے کہا "میں تمہارے ساتھ ضرور چلوں گا مگر..." میں
نے اسے گھورتے ہوئے اپنا جملہ دانستہ ادھورا چھوڑ دیا۔
"اب دیکھو شاہ جی! تم خود ہی مانڈ میں آ کر پھنس گئے۔" وہ
سپاٹ اور سنجیدہ لہجے میں بولا۔ "کارِ سرکار میں مداخلت بہت سنگین
جرم ہے اور تم نے ابھی ابھی اتنے آدمیوں کے سامنے مجھے اپنے
فرائض کی انجام دہی سے روکنے کی غرض سے دھمکی دی ہے اور
میں اس وردی میں یہاں قانون کا نمائندہ ہوں۔ البتہ اس معقول
کے لیے تو تمہیں سیدھا لاک اپ میں ڈال سکتا ہوں پھر ریمانڈ کا
سلسلہ چلے گا اور چالان پیش ہونے کے بعد تمہیں سیدھا جیل بھیج
دیا جائے گا۔ فرض کرو کہ تم نے اچھا اور مہنگا وکیل کر لیا اور بری ہونے
میں کامیاب ہو گئے تب بھی عدالت سے فیصلہ صادر ہونے میں
کم از کم دو سال لگ جائیں گے اور اس وقت تک تم جیل میں سڑتے
رہو گے۔ اس لیے میرا مشورہ مانو اور کھوپڑی ٹھنڈی رکھو ورنہ
مجھے گرمی چڑھ گئی تو مشکل میں پڑ جاؤ گے۔"

اس سے آگے کچھ کہنے کی گنجائش نہیں تھی اس لیے میں
خاموشی کے ساتھ اپنی جگہ پہ بیٹھ گیا۔ قصور خود میرا اپنا تھا کہ میں اس
سرزمین پہ جو میری اپنی تھی اپنے قانونی حقوق سے یکسر نابلد تھا
اور سرور کی کہی ہوئی باتوں کو مان لینے پہ مجبور تھا۔ کارِ سرکار میں
مداخلت واقعی سنگین جرم تھا لیکن یہ الزام عائد کرنے کے لیے
کچھ حالات کا موجود یا رونما ہونا لازمی ہونا چاہیے تھا اور میں اس
سے بھی نابلد تھا۔ ان حالات میں میری ساری امیدیں ایک عجیب
حیوانی سے اندرونی سوچ پہ مرکوز ہو کر رہ گئی تھیں۔

اس نئی صورت حال کی وجہ سے ڈرائنگ روم کی فضا بوجھل
سی ہو گئی۔ سپاہی روشن خان نے لابی کے دروازے کے قریب
ایک کرسی سنبھال لی تھی۔ تھوڑی ہی دیر گزری تھی کہ ایک باوردی
مگر غیر مسلح سپاہی ہڑبڑایا ہوا ڈرائنگ روم میں گھس آیا۔ "صاحب کہاں
ہے؟" اس نے اندر آ کر چاروں طرف کا جائزہ لینے کے بعد سپاہی
روشن خان سے سراسیمہ لہجے میں سوال کیا۔

"باہر ہی کہیں ہوں گے۔" روشن خان نے اٹھ کر اس کا
بازو تھامتے ہوئے دوستانہ لہجے میں کہا۔ "کیا بات ہے؟ تو اتنا
گھبرایا ہوا کیوں ہے۔ گاڑی تو ٹھیک ہے نا تیری؟"

"یار مذاق مت کر۔" نو وارد اپنا بازو روشن خان کی گرفت
سے چھڑانے کی کوشش کرتا ہوا بولا "سب ٹھیک ہے۔ ابھی وائرلیس
پر ایس پی صاحب کی کال تھی۔ انہوں نے حکم دیا ہے کہ سرور صاحب
فوراً ان سے بات کریں۔ دیر ہو گئی تو ایس پی صاحب ناراض
ہوں گے۔"

روشن خان نے ہنستے ہوئے اس کا بازو چھوڑ دیا اور
وہ جس عجلت سے اندر آیا تھا اسی رفتار سے باہر نکلتا چلا گیا۔ وہ
غالباً پولیس وین کا ڈرائیور تھا اور اپنی پوزیشن میں وہاں آیا تھا
لیکن میرے لیے اس کی آمد نعمت سے کم نہیں تھی۔ ایک سب
انسپکٹر کے لیے آدھی رات گئے ایس پی کی کال کسی پیغام خالی از خطر
نہیں ہو سکتی۔ مجھے امید پیدا ہو چلی تھی کہ شاید ایس پی اسے کسی
مسئلے پر بات کرنے والا ہے۔

انہیں زیادہ دیر تک انتظار نہیں کرنا پڑا۔ تقریباً دس
منٹ بعد ہی ایک سپاہی آ کر روشن خان کو اپنے ساتھ لے گیا۔
سرور خفت اور شرمندگی سے بچنے کے لیے خود واپس نہیں آیا
تھا۔ میں روشن خان کے پیچھے پیچھے ڈرائنگ روم سے نکل کر
کے دروازے پر پہنچا اور میں نے دیکھا کہ سرور پھاٹک کے
قریب کھڑا ہوا تھا اور اس کے عملے کے لوگ تیزی کے ساتھ
احاطے میں پھیلے ہوئے ناکارہ خول سمیٹ رہے تھے۔

میں نے ہاتھ کے اشارے سے سرور کو اپنی طرف
متوجہ کرنا چاہا لیکن وہ مجھے نظر انداز کر کے مڑا اور تیز تیز چلتے
ہوئے پھاٹک سے باہر نکل گیا۔

تھوڑی دیر بعد پولیس والوں کی ساری نفری واپس
لوٹ گئی اور یوں ایک بار پھر مافیا والوں کی حکمت عملی کامیاب
ہو گئی تھی۔

اس وقت رات تیزی سے گزر رہی تھی اور وال کلاک
کی سوئیاں تین سے آگے کے سفر پر رواں تھیں۔ میرے لیے
اس وقت بستر ناگزیر تھا لیکن صورت حال مجھ سے مزید قربانی
کی متقاضی تھی۔ ویرا نے واپس جاتے جاتے زیادہ تیاری کے
کے ساتھ دوبارہ لوٹنے کی دھمکی دی تھی اور اگر میری وجہ سے
جہانگیر کے گھر پہ تیسری بار بڑا حملہ ہو جاتا تو مجھے پورا یقین تھا
کہ ملکی دوستی اور رشتے پہ لعنت بھیج کر بیگم پروین لاہور
اپنے میکے کے لیے روانہ ہو جائے گی اور جہانگیر بیچ کو سنے
رہ جائے گا۔

ویرا کو جہانگیر کے مکان پہ حملہ آور ہونے سے روکنے
کی ایک ہی صورت تھی کہ میں جہانگیر کے گھر سے بہت دور
کسی غلط سمت میں جا کر ٹرانسمیٹر پہ ویرا سے رابطہ قائم کروں
اور وہ اپنے لوکیشن فائنڈر پہ خود دیکھ لیتی کہ میں جہانگیر کے
گھر سے کوسوں دور تھا۔

ویرا کو یہ فریب دینے کے لیے میرا وہاں سے جانا
ضروری تھا۔ کال کے بعد میں بے خوفی کے ساتھ واپس آ
سکتا تھا اور اطمینان سے پاؤں پسار کر چند گھنٹے کی نیند لے سکتا

پولیس والے جہانگیر کے گھر سے واپس لوٹ گئے تھے لیکن باہر ان کی نقل و حرکت جاری تھی۔ میں نے نگی بدن خان کو بتایا کہ اس کی ثابت قدمی پر اسے شاباش دی تھی اور پھاٹک کھول کر تباہ شدہ فوکس ویگن گھر سے باہر کسی ویران گلی میں دھکیل دینے کے لیے کہا مگر وہ گھر کی حدود سے باہر پولیس والوں سے خوف زدہ تھا۔ اس لیے میں نے خود پھاٹک پر کھڑے ہو کر اس کام کی نگرانی کی۔ اس وقت دو پولیس والے گھر کے قریب ہی سڑک پر موجود خون کے ایک بڑے دھبے کی پیمائش میں مصروف تھے۔ علاقے میں اندھیرا ہونے کی وجہ سے وہ لوگ اپنا کام ٹارچوں کی روشنی میں کر رہے تھے۔

جب انھوں نے فوکس ویگن کے باہر نکالے جانے پر ہم سے کوئی تعرض نہیں کیا تو میں از خود اظہار خیر سگالی کے طور پر ان کے قریب گیا اور انھیں پیشکش کی کہ وہ چاہیں تو اپنا کام کرنے کے لیے ہم سے چند ایمرجنسی لائٹس مستعار لے لیں مگر انھوں نے انکار کر دیا۔ ان میں سے ایک نے بتایا کہ سر دہم لوگوں کو سٹری سٹری گولیاں دیتا ہوا واپس لوٹا تھا اور جتا کر دوسرے ہی رخ پر چلا گیا تھا۔ اس لیے وہ ہماری کوئی امداد لے کر اس کے غصے کو دعوت دینے کا خطرہ مول نہیں لے سکتے تھے۔

میدان صاف ہو جانے اور پولیس کے آ جانے کے باوجود اہل ثروت لوگوں کی اس آبادی میں رہنے والوں نے اپنے گھروں سے باہر آنے کی زحمت نہیں کی تھی تاکہ خود کو گواہی اور شہادت کے روایتی چکروں سے محفوظ رکھ سکیں۔ شاید انھوں نے ایسی ہی پابندی اپنے ملازمین پر بھی عائد کر دی تھی کیونکہ گنتی کے چند ہی پھاٹکوں پر اکا دکا چوکیدار نظر آ رہے تھے اور باقی سب غائب تھے۔

فوکس ویگن سے گلو خلاصی کے اس اہم مرحلے سے نمٹ کر میں نے کچھ دیر کے لیے غائب ہونے کا ارادہ ظاہر کیا تو دونوں ہی مضطرب ہو گئے۔ جہانگیر اس وقت گھر سے باہر جانے کے قابل نہیں تھا۔ سلمیٰ ہر لمحے اس کے ساتھ رہ کر بحالی طور پر اس کی دیکھ بھال کرنا چاہ رہی تھی لیکن ان دونوں کو میری ذات سے ایسی ڈھارس تھی کہ وہ مجھے روکنے پر تلے ہوئے تھے۔ اُدھر سلطان شاہ میرے تنہا جانے کے خلاف تھا اور خود میرے ساتھ نکلنا چاہ رہا تھا لیکن میری دانست میں اس کا جہانگیر اور سلمیٰ کے پاس ٹھہرنا ضروری تھا تاکہ وہ کسی بھی ناگہانی صورت حال میں ان کو سہارا دے سکے۔

کافی بحث اور تمحیص کے بعد میں انھیں اپنی روانگی کی فوری اہمیت کے بارے میں قائل کرنے میں کامیاب ہو سکا۔ غنیمت یہ تھا کہ گولیوں نے میری کار کی باڈی میں کئی سوراخ بنا دیے تھے لیکن اس کے ٹائر اور شیشے بالکل صحیح و سالم تھے۔

جہانگیر کے گھر سے نکل کر میں نے شیراز لیاقت آباد، فیڈرل بی ایریا اور سہراب گوٹھ جانے والے راستے پر ڈال دی۔ میرا ارادہ سہراب گوٹھ کے قریب وجاہت سے دوبارہ رابطہ قائم کرنے کا تھا۔ ٹرانسمیٹر کے علاوہ میرے پاس حفظ ماتقدم کے طور پر ایک بھرا ہوا پستول بھی تھا جو میں نے نشستوں کے نیچے اڑسنے یا گلوز کمپارٹمنٹ میں چھپانے کے بجائے بونٹ کے نیچے ایک کھانچے میں رکھ کر ان پر میلا ڈسٹر ڈال دیا تھا۔ ان دنوں شہر فساد زدہ تھا۔ بہت سے علاقوں میں کرفیو نافذ تھا۔ اس لیے یہ امر یقینی تھا کہ اتنی رات گئے کہیں نہ کہیں پولیس کی کسی گشتی پارٹی سے میرا سامنا ہوتا اور پھر کار کی تلاشی لی جاتی۔

میرا تجربہ شاہد تھا کہ پولیس پارٹیاں عام طور پر ڈکی، ڈیش بورڈ کے خانوں اور نشستوں کی نچلی جگہ کی ہی تلاشی پر اکتفا کرتی تھیں۔ انجن والا حصہ عموماً ان کی توجہ سے محروم رہتا تھا۔ ہاں کسی پر پکا شبہ ہو جائے تو پھر پوری گاڑی کی ہی شامت آ سکتی تھی۔ اسی وجہ سے میں نے ان دونوں غیر قانونی اشیاء کو چھپانے کے لیے انجن والے حصے کا انتخاب کیا تھا۔

راستے میں گرومندر کے چوراہے پر پہلی بار میری کار روک کر تلاشی لی گئی پھر تین ہٹی کے چوراہے سے مجھے دائیں طرف گھوم جانا پڑا کیونکہ لیاقت آباد میں کرفیو نافذ تھا۔ پورے راستے پر خار دار تاروں کی باڑھ پھیلا کر صرف اتنی جگہ چھوڑی گئی تھی کہ ایک وقت میں ایک سمت میں صرف ایک گاڑی گزر سکتی تھی۔ ان رکاوٹوں کے عقب میں مسلح فوجی علاقے میں داخل ہونے والوں کے کرفیو پاس اور شناختی کارڈ چیک کر رہے تھے۔ کراچی جیل کے پھاٹک سے ذرا آگے ایلیٹ اسکواڈ کے جوانوں نے دوسری بار کار کی تلاشی لی بالآخر میں حسن اسکوائر اور غریب آباد سے گزر کر سپر ہائی وے پر کریم آباد کے مقام پر نکل آیا۔

اس وقت سڑک ویران پڑی ہوئی تھی البتہ مال بردار وزنی ٹرک شہر میں داخلے اور شہر سے بیرون شہر روانگی کے لیے لیاقت آباد کے بجائے متبادل راستے اختیار کر رہے تھے۔

واٹر پمپ سے آگے نکل کر میں نے اپنی گاڑی بائیں جانب ایک گلی میں موڑ کر تاریکی میں روک لی۔ بونٹ اٹھا کر میلے ڈسٹر کے نیچے سے ٹرانسمیٹر نکالا اور گاڑی دوبارہ آگے

بڑی عادی ہیں چلتی ہوئی کار سے ویرا سے بات کر کے اسے یہ نہیں بتانا چاہتا تھا کہ میں اتنی رات گئے اس کے خوف سے شہر کی سڑکوں پر بھٹک رہا ہوں۔ اس لیے میں نے پہلا خالی میدان نظر آتے ہی موقع پا کر کار اس میں اتاری اور ایک زیر تعمیر یا متروک مکان کی اوٹ میں روک کر انجن بند کر دیا۔

میری پہلی ہی کال پر دوسری طرف سے ویرا نے بنا بات خود جواب دیا تھا۔

"تو میرے لیے تم کو بھی وہاں سے بھاگنا ہی پڑا!" اس کا لہجہ فخر آمیز تھا۔ "میں جانتی تھی کہ ان حالات میں تم وہاں پولیس کا سامنا کرنے کی جرأت نہیں کر سکو گے۔ میں دیکھ رہی ہوں کہ تم اس وقت شہر کے مشرقی حصے میں مجھ سے کافی دور پہنچے ہوئے ہو... اوور!"

"پولیس میرا کچھ نہیں بگاڑ سکتی لیکن ان کا سامنا کرنے سے گریز ممکن ہو تو خطرہ مول لینا بے وقوفی ہے۔" میں نے اسی کی بات پر زور دیتے ہوئے کہا۔ "مجھے افسوس ہے کہ اس مقابلے میں تم زخمی ہو گئیں۔ اب تمہارے زخم کا کیا حال ہے؟ اوور!" مزاج پرسی کے لیے میں نے ہمدردانہ لہجہ اپنایا تھا۔

"مجھے الو بنانے کی کوشش نہ کرو!" وہ تلخ اور چڑچڑے لہجے میں بولی۔ "اب ہمارے درمیان پرانے رشتے باقی نہیں رہے ہیں۔ موقع ملا تو میں بے رحمی کے ساتھ تمہیں چھلنی کر ڈالوں گی۔ اوور!"

"یہ اور بات ہے۔ اگر گولی تمہارے دل میں اتری ہوتی تو مجھے ذرا بھی قلق نہ ہوتا لیکن زخمی کر کے اور بے بس کر کے مارنا شاید میرے لیے ممکن نہ ہو۔ تم جیسی دلکش عورت کے ساتھ میں ایسا ظالمانہ سلوک نہیں کر سکتا۔ جو کچھ ہوا وہ اتفاقی ہوا تھا۔

یہ بتاؤ کہ اب اگلی ملاقات کب ہو رہی ہے؟ اوور!"

"تمہارے ستارے اچھے ہیں کہ بات کچھ دن کے لیے ٹل گئی ہے۔ میرے کئی آدمی مرے ہیں اور کئی زخمی ہوئے ہیں۔ ان کی صحت یابی کا انتظار کرنا ہی پڑے گا۔ اس دوران میں تم میری پیشکش پر ٹھنڈے دل سے غور کر سکتے ہو۔ میری مفاہمت کی پیشکش اب بھی برقرار ہے... اوور!"

"ابھی چھلنی کیے ڈال رہی تھیں، اب مفاہمت کی بات کر رہی ہو۔" میں نے تحیر آمیز لہجے میں کہا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ آج کے واقعے نے تمہارے اعصاب پر اچھے اثرات نہیں چھوڑے ہیں... اوور!"

"مفاہمت کی پیشکش تو آخر تک برقرار رہے گی۔ تم [illegible] تو مرتے مرتے بھی اپنا مستقبل ہم سے وابستہ کر کے زندہ [illegible] سکتے ہو۔ یہ میرا وعدہ ہے لیکن تم نے ہتھیار نہ ڈالے [illegible] میں ہی تم کو فنا کر دوں گی۔ میرے مزاج سے تم اچھی طرح واقف ہو کہ میں جن کھلونوں سے اکتا جاتی ہوں انہیں بے [illegible] کے ساتھ توڑ دیتی ہوں۔ تمہارے بارے میں وہ [illegible] مرحلہ ابھی نہیں آیا ہے... اوور!"

"مگر میں اپنے کھلونے دوسروں کے لیے چھوڑ [illegible] ہوں۔ ہمارے بارے میں مشکل یہ ہے کہ ہم آج تک [illegible] دوسرے کو یہ باور نہیں کرا سکے کہ کون کس کو بے وقوف [illegible] رہا ہے۔ تم اپنی جگہ برتری کے زعم میں مبتلا ہو اور میں [illegible] کو استاد سمجھ رہا ہوں۔ جب دونوں ہی خوش فہمیوں [illegible] ہوں تو کون کس کے سامنے ہتھیار ڈال سکتا ہے! اس [illegible] فیصلہ تو لڑ کر ہی ہو سکے گا... اوور!"

"شاید تم یہ ہرزہ سرائی اس خیال سے کر رہے ہو کہ [illegible] کمین گاہ میرے علم میں نہیں ہے لیکن تم میرے ہوٹل سے [illegible] واقف ہو اور جب جا ہو گئے ہو۔ پھر بھی چونکہ دوڑ دو [illegible] میں یہ واضح کر دوں کہ اب میں ہوٹل میں نہیں ہوں [illegible] میں نے کراچی میں اپنا ایک اسپیشل بیس بنا لیا ہے جہاں تم پہنچ بھی نہ پاؤ سکو گے... اوور!"

قدرت کی اس ستم ظریفی پر میں دل ہی دل میں [illegible] پڑا۔ میں نے اسے اسی ارادے سے کال کی تھی کہ اسے [illegible] کے لوکیشن ٹرانسمیٹر کے ذریعے یہ یقین دلا سکوں کہ میں [illegible] طور پر جہانگیر کے گھر پر مقیم نہیں ہوں اور وہ مجھے یہ یقین [illegible] کی کوشش کر رہی تھی کہ وہ ہوٹل میں نہیں ہے شاید [illegible]

ایک دوسرے کے ساتھ ایک ہی چال چل رہے تھے [illegible] مقابلے میں کامیابی اسی فریق کو نصیب ہو سکتی تھی جو [illegible] عزائم کو صیغۂ راز میں رکھتے ہوئے اپنے حریف کی چالوں [illegible] سمجھنے میں کامیاب رہتا۔

"تمہارے اسپیشل بیس سے میں اچھی طرح واقف [illegible] وہاں جانے والے ہمیشہ سرنگوں ہو کر ہی واپس آتے [illegible]

تمہارا پیچھا کرنے کی کوئی مجبوری نہیں ہے کیونکہ میرا [illegible] ہو بلکہ میری اصل پرخاش تمہارے باپ سے ہے۔ اب [illegible]

لوگوں پر اپنا وقت ضائع نہ کرنے کا فیصلہ کر چکا ہوں [illegible] چاہے تو میرے فراق میں اپنا سر کھپاتی رہے۔ میں نے اپنا [illegible]

ہدایت کیا ہوا ہے۔ اوور!"

"میرا مقابلہ کرنے والے تمہارے اپنے آدمی تھے یا تم کسی سے مل گئے ہو؟ اوور!"

"کسی اور سے ملنا ہوتا تو تم کو ہی کیوں چھوڑتا؟" میں نے اپنی چھوٹی سی مگر ناقابل تسخیر فوج بنا لی ہے۔ تمہارے مقابلے میں گنتی کے لوگ آئے تھے جن کی کارکردگی کا تم خود اعتراف کر چکی ہو۔ تمہارے مرنے اور زخمی ہونے والوں کے مقابلے میں میرے صرف دو آدمی زخمی ہوئے ہیں اور پوری نفری اگلے کسی بھی راؤنڈ کے لیے پوری طرح تیار اور تازہ دم ہے۔ تم دشمنی پر اتر آئی ہو تو میری دشمن ہی بن کر رہو۔ دوستانہ لب و لہجہ اپنا کر کے تم میری زبان سے کوئی ایسی بات نہیں اگلوا سکو گی جو میں تم سے چھپانا چاہتا ہوں۔ تمہارے پر چوٹ پڑ چکی ہے۔ ایک خونریز راؤنڈ ہو چکا ہے اس لیے اب بات آگے بڑھ چکی ہے۔ اوور!"

اس کی ہلکی سی ہنسی کی آواز ابھری جس میں شکست کا ایک موہوم سا احساس لرزاں تھا پھر اس کی رسیلی سی آواز سنائی دی۔ "پہلے دوستی تھی اس لیے اب صرف دشمنی نہیں چل سکتی تم چاہو تو اسے دشمنی نما دوستی یا دوستی نما دشمنی کہہ سکتے ہو۔ کوئی لکیر کھینچ دی تو تم ہی خسارے میں رہو گے۔ اوور!"

"میرے خسارے کے بجائے اپنے فائدے کی فکر کرو ورنہ تم اپنے وفادار باپ کے سامنے جلد سرخروئی حاصل کر سکو گی۔ اوور!" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔

"ایسی بہکی بات نہ کہو!" اس کی آواز میں سرد مہری اور چیلنج تھا۔ "پہلے میرا خیال تھا کہ صرف عزالہ تمہاری کمزوری ہے۔ اس کا وقتی نہیں پریشان کر دیتا ہے۔ اس بار وہ تمہارے ساتھ ہے لیکن میں نے اندازہ لگا لیا ہے کہ جہانگیر بھی تمہارے لیے کم اہم نہیں ہے۔ اسے تم اپنی وجہ سے پریشانیوں میں نہیں ڈالنا چاہتے اسی لیے تم اس کے ساتھ نہیں رہ رہے ہو۔ اگر ہمارے درمیان کھل کر دشمنی چل نکلی تو میں ان دونوں میاں بیوی کو اٹھوا کر ان پر اپنا ناقابل تصور تشدد کراؤں گی اور پھر شہر کی کسی سڑک پر پھینکوا دوں گی کہ تمہاری روح تک لرز اٹھے گی۔ جب تک تم ہاتھ نہیں لگاؤ گے ان کے ساتھ بار بار یہی ہوتا رہے گا۔ تم عزالہ کو لے کر تو کہیں بھی روپوش ہو سکتے ہو لیکن مصیبت زدہ تمہارے بدبختوں کا پورا ناقابل شکست کر کے تم خود پوشیدہ رہ سکتے ہو نہ انہیں تحفظ فراہم کر سکتے ہو۔ جہانگیر کے کشتوں، ٹخنوں، انگلیوں اور ریڑھ کی ہڈی میں زنبور اور شکنجے سے کیے جانے والے سوراخ اسے مردوں سے بدتر بنا کے رکھ دیں گے...... اوور!"

اس کا بتایا ہوا فارمولا سن کر میں جھرجھری لے کر رہ گیا اور چند ثانیے تک اسے جواب تک دینے کے قابل نہ ہو سکا۔ پھر تھکی ہوئی آواز میں بولا۔ "تم واقعی کسی لاابالی کی اولاد اور بڑی بلیک میلر ہو۔ میرا خیال ہے کہ تمہارا نظریہ عمل حقیقت سے زیادہ قریب ہے... اوور!"

"کس نظریے کی بات کر رہے ہو؟ اوور!" اس کی آواز نرم ہو گئی تھی۔

"دشمنی نما دوستی یا دوستی نما دشمنی کا!" میں نے بادل ناخواستہ اس کی کہی ہوئی بات دہرائی۔ "تم نے تو مثال کے طور پر اپنی طرف سے دی جانے والی ایک رعایت کا ذکر کر دیا مگر اس کے عوض مجھ سے کیا چاہو گی؟ اوور!" میں نے الجھن آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"جب تک ہم دونوں میں سے کوئی ایک دوسرے پر واضح طور پر غالب نہیں آ جاتا تم اس ٹرانسمیٹر کے ذریعے مجھ سے رابطہ برقرار رکھو گے اور اب تم جاذنا باسیونگل والے معاملے کو بالکل نہیں چھیڑو گے اگر تم نے مجھ کو زیر کر لیا تو وہ فیکٹری از خود ختم ہو جائے گی۔ اوور!"

"تو یہ جھگڑا تھا ساری دوستی کا!" میں نے دل ہی دل میں سوچا۔ ان لوگوں کے منصوبے میں اس فیکٹری کی کوئی کلیدی اہمیت تھی، جب ہی ولد اور آقا کی موت کے بعد ویلا اس کے بارے میں سمجھوتا کرنا چاہ رہی تھی۔

"فیکٹری والی بات تو سمجھ میں آتی ہے!" میں نے ایک گہری سانس لے کر کہا۔ "لیکن اس شرط کا جواز میری سمجھ میں نہیں آیا جو تم جیسی ذہین شہری بدمعاشوں کو دی ہے۔ وہ روزانہ تھانے میں جا حاضری لگوانے کے پابند ہوتے ہیں اور مجھے ہر روز تمہیں رپورٹ یا سلام کرنا ہو گا..... اوور!"

"تم میرا پیغام آن رکھنا، سلام میں خود کر لیا کروں گی۔ اوور!"

"میں عقل سے بالکل ہی پیدل نہیں ہوں ویلا!" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "ٹرانسمیٹر آن رکھنے کا مطلب ہے کہ میں ہر لمحے تمہیں اپنی پوزیشن دیتا رہوں اور تم لوکیشن فائنڈر کی مدد سے مجھے گھیر لو۔ میں صرف اتنا وعدہ کر سکتا ہوں کہ جب شہر میں موجود رہا تو تمہیں کال کرتا رہوں گا۔ ویسے اس اپروچ کی وجہ کیا ہے؟ اوور!"

وہ بے اختیار ہنس پڑی تھی۔ "تم شاید سوتے ہوئے بھی جاگتے رہتے ہو۔ اس اپروچ سے سوئچ آن ٹیک آسانی سے رابطہ قائم کیا جا سکتا ہے تو کیا میں توقع رکھوں کہ تم جاذنا باسیونگل کے خلاف کوئی تخریبی کارروائی نہیں کرو گے؟ اوور!"

"جب تک تم جہانگیر اور اس کی بیوی کو تنگ نہیں کرو گی

...وار میں گھس گئی تھی۔ اس پر جہانگیر کی بیوی خوفزدہ ہو کر چیخ
...ی تھی۔" میں نے اطمینان سے کہا۔
"اوہ!" اس کا سارا جوش جھاگ کی طرح بیٹھ گیا۔" مجھے
...یہ معلوم ہوا تھا جیسے وہ عورت کھلی فضا میں پہنچی ہو۔ میرا خیال
...ں سے جہانگیر کی طرف گیا تھا۔ میں سمجھا تھا کہ دشمن کے آدمی
...ا دے تابو میں کر کے باہر لانے میں کامیاب ہو گئے تھے
...معلوم ہوا ہے کہ ڈوی ڈی کے مر جانے کے باوجود معراج دین
...ے حوصلے بلند ہیں۔"
"اس کا خیال کیسے آ گیا تمہیں؟" میں نے چونک کر سوال کیا۔
"بجلی کے تار ٹوٹنے سے پہلے میں نے اس کے ایک آدمی
...کی جھلک دیکھی تھی۔ وہ افضل کا بھوکا ہے اور اپنے علاقے میں
...ی اور کا سایہ تک برداشت نہیں کرتا۔ میرا خیال ہے کہ اب
...ڈوی ڈی کی جگہ لینے کی کوشش کر رہا ہے۔ اسی لیے اس کی
...وت کے بعد بھی تمہارے پیچھے لگا ہوا ہے۔"
"تم ہوش میں آ کر حقائق کی طرف سے آنکھیں بند کر لیتے
...ہو۔" میں نے ناصحانہ انداز میں کہا۔" اخبارات میں ڈوی ڈی
...یعنی دلدار آغا کی موت کی خبر شائع ہوئی ہے۔ تمہیں تو میرے
...ذریعے معلوم ہو گیا کہ وہ کون تھا لیکن اس کے لیے کام کرنے
...والے اس کی شخصیت سے لاعلم تھے۔ ان کے لیے وہ لبس
...ڈی ڈی ہی تھا جب تک ان کو یہ معلوم نہ ہو کہ ان کا آقا
...جہنم واصل ہو گیا ہے۔ ان میں سے کوئی بھی اس کی جگہ لینے کا
...سوچ نہیں کر سکتا۔ یہ ممکن ہے کہ ماشے نے اپنی دانست میں ڈی ڈی
...کے ادھورے کام کو مکمل کرنے کی کوشش کی ہو۔" یہ ایک
...ی بات تھی کہ اس نے مقابلے کے دوران میں معراج دین عرف
...جہ کے نعوں کو پہچان لیا تھا جس کا مطلب تھا کہ ویرا اس کے
...ذرائع سے کام لے رہی تھی لیکن میں سیٹھ کو ویرا کی آمد کی اطلاع
...نہیں دینا چاہتا تھا۔ اسی وجہ سے میں نے ویرا کی چیخ کو بلی کے
...حساب میں لگا دیا تھا۔
اس میں شبہ نہیں کہ مقابلے کا کھلا آغاز ہو جانے کے
...بعد میں اولین فرصت میں ویرا کے فتنے کی مکمل سرکوبی کرنا چاہ رہا
...تھا لیکن اس کے ساتھ میرے دل کے کسی گوشے میں یہ بے سبب
...سی خواہش بھی پوشیدہ تھی کہ کوئی اور اسے ہاتھ بھی نہ لگا پائے
...اور میں خود اپنے ہاتھوں سے کیفر کردار کو پہنچاؤں۔
"...تمہارا بھروسہ تو شروع سے میں نہیں" اس نے او پر تھمائے تسلط سے
...جواب دیا تھا۔" اس نے نظریں جھکا کر بجھے دل کے ساتھ کہا۔
"...تمہارے آنے سے پہلے میں سیاہ و سفید کا مالک اور پوری
...طرح خود مختار تھا۔ اپنی خوشی سے کوئی خود کو نکما نہیں کہلواتا۔

لیکن تم نے آتے ہی چند روز میں ہر طرف اپنا سکہ جما لیا ہے۔
تم بہت دور تک سوچتے اور دیکھ لیتے ہو جبکہ میں
سامنے کی باتوں پر زیادہ مغز کھپانے کا قائل نہیں ہوں۔
معراج دین کا حوصلہ توڑنے کے لیے کیوں نہ اس کے آدمیوں
میں ڈوی ڈی کے مرنے کی خبر پھیلا دی جائے؟"
"یہ تجویز قابل عمل ہے۔" میں نے اس سے اتفاق
کرتے ہوئے کہا۔" لیکن یہ کام بہت احتیاط سے کرنا ہو گا۔
اس خبر کے سلسلے میں جو بھی سامنے آ گیا وہ معراج دین کے
انتقام سے نہیں بچ سکے گا۔ میرا اندازہ ہے کہ اسے ڈوی ڈی
سے تواتر کے ساتھ ایک معقول رقم حاصل ہوتی رہتی تھی۔"
"تم فکر نہ کرو۔ یہ کام تو میں بڑی خوش اسلوبی کے
ساتھ کر سکتا ہوں۔ میرا ان ناکے میں شیدی محترمے کا خفیہ اڈا
چلتا ہے۔ وہاں کسی کو بھنک بھی مل گئی تو آناً فاناً میں بک
ڈاڈی ڈی کی موت کی خبر ہر طرف پھیل جائے گی اور کسی کو معلوم نہیں
ہو سکے گا کہ خبر کہاں سے چلی تھی۔"
"یہ کام تم کر ہی گزرو۔" میں نے چند ثانیے کے توقف
کے دوران سوچتے ہوئے کہا۔ میرا خیال تھا کہ اس طرح ویرا
کی قوت پر کاری ضرب لگائی جا سکتی تھی۔
اس کے چلے جانے کے بعد میں دفتر میں بیٹھا سگریٹ
پھونکتا رہا۔ مجھے سیٹھ حبیب کی آمد کا انتظار تھا کیونکہ وہ بعد
کے بہت سے واقعات سے آگاہ نہ ہونے کے باوجود میرے
لیے بہت کچھ کر رہا تھا۔ دوسری طرف میں اسے اکسا کر معراج
دین سے مقابلے کی راہ پر ڈالنا چاہتا تھا تاکہ منشیات فروشوں
کے باہمی تصادم کے نتیجے میں شہر پر ان کی گرفت کمزور پڑ سکے۔
پھر اچانک ہی مجھے خیال آیا کہ اس بھاگ دوڑ میں
میں عزالہ کو ایک بار پھر فراموش کر بیٹھا ہوں۔ سلطان شاہ کے
ساتھ تبادلہ خیال میں یہ امکان بہت قوی نظر آیا تھا کہ کہیں عزالہ
مار دھاڑ میں بری طرح زخمی نہ ہو گئی ہو۔ جب تک اس کی
جان پر بنی رہی، وہ اپنے زخم کو بھول کر دیوانہ وار آزادی کی
جدوجہد کرتی رہی اور جب اسے آزاد فضا میں اپنی مرضی سے
سانس لینے کی مہلت مل ہو گی تو اس کے زخم یا چوٹ نے اپنا
رنگ دکھانا شروع کر دیا ہو گا۔ اس بارے میں سلطان شاہ
نے دلدار آغا کی مثال دی تھی جو لیاقت آباد میں اپنی ہڈیاں
تڑوا کر بھی نہ کسی طرح میلوں دور ہاتھ آتی لینڈ تک پہنچنے میں
کامیاب ہو گیا تھا۔
اگر عزالہ واقعی شدید زخمی حالت میں کسی اسپتال میں
منتقل ہو وہ ہے کے زیر اثر صاحب فراش تھی تو میری بدنصیبی تھی

کر میں ایک شہر میں ہوتے ہوئے بھی اس کی مدد کو نہیں پہنچ سکا تھا۔

میں نے اضطراری طور پر ٹیلی فون ڈائریکٹری اٹھائی اور اس میں سے نمبر تلاش کر کے ایک سرے سے شہر کے اسپتالوں کو فون کرنے شروع کر دیے۔

میں نے بڑی امید کے ساتھ اسپتالوں کو فون کرنے کے سلسلے کا آغاز کیا تھا لیکن ابتدائی چند ناکامیوں کے بعد میرا حوصلہ پست ہو گیا۔ ہر بار میں نے واضح تر شناخت کے ساتھ سوالات کیے لیکن ہر بار جواب نفی میں ہی ملتا رہا اور رفتہ رفتہ شہر کے تمام سرکاری اور غیر سرکاری قابل ذکر اسپتالوں کی فہرست ختم ہو گئی مگر کہیں بھی عزالدہ کا کوئی سراغ نہیں مل سکا۔

عزالدہ زندہ تھی، آزاد تھی اور اسی شہر میں تھی لیکن کہاں اور کس حال میں تھی، یہ میرے علم میں نہیں تھا اور اسی بے بسی پر میرے دل میں ناقابل بیان کسک ابھر ابھر کر ماند پڑ رہی تھی۔

شاید میری یہ کیفیت میرے پورے وجود پر چھا کر مجھے ناکارہ کر دیتی لیکن اسی لمحے انٹرکام کی گھنٹی نے میرے عجیب خیالات کا تسلسل توڑ دیا۔

انٹرکام پر سیٹھ حبیب جیوانی نے مجھے اپنی آمد کی اطلاع دی تو میں نے فوراً ہی دفتر چھوڑ دیا۔ اس کے دروازے پر سرخ روشنی نہیں جل رہی تھی۔ اس لیے میں نے دروازے کے دستے پر ہاتھ رکھا اور دروازہ فوراً ہی کھل گیا۔ اس روشن کمرے میں چیف حسب معمول میز کے عقب میں نیم تاریکی میں موجود تھا۔

"رات کیا رہا؟" رسمی مزاج پرسی کے بعد اس نے براہ راست سوال کیا۔

"تمہاری محنت بار آور ہوئی اور پولیس پریشان کیے بغیر واپس چلی گئی۔"

"لیکن وہ چکر کیا تھا۔ پولیس تمہارے پیچھے کیسے لگ گئی؟" اس کی آواز پر تجسس تھی۔

میں نے بلا تامل سینڈو کے خیالات دہرا دیے۔ "دلدار آغا مر گیا ہے لیکن اس کے لیے کام کرنے والوں کو ڈی ڈی کی موت کا علم نہیں ہو سکا ہے۔ اس لیے شاید معراج دین پچھلی ناکامی کا بدلہ لینے کے لیے کل رات کو پھر میرے دوست کے گھر پر چڑھ دوڑا تھا..."

"معراج دین!" اس کی دھیمی، تیز اور پرشیلی آواز ابھری۔ "اس سے تمہیں ہوشیار رہنا ہوگا۔ مجھے اٹلی سے خبر ملی ہے کہ دیولا شیڈ اور بھی لاشیں کی صلح ہو چکی ہے۔ باپ نے اپنی بیٹی

کو دوبارہ شپ میں ملازم رکھ لیا ہے اور سب سے بڑھ کر یہ ہے کہ دلدار آغا کی موت کے بعد دیولا ایک جہاز چارٹر کر کے میلان سے کسی نامعلوم منزل کی طرف روانہ ہو چکی ہے۔ ممکن ہے کہ اس نے ادھر کا ہی رخ کیا ہو۔ وہ یہاں آئی تو لازمی طور پر معراج دین سے ہی مدد لے گی۔"

میں اس کی معلومات پر ششدر رہ گیا۔ اتنا باخبر آدمی ہی مافیا کا چیف کہلائے جانے کا مستحق ہو سکتا تھا۔ حقیقت یہ تھی کہ اس کو دیولا کی پاکستان آمد کی حتمی اطلاع نہیں مل سکی تھی۔ پھر بھی وہ دیولا کے بارے میں میرا مفروضہ فوراً ہی پکڑ سکتا تھا۔

"دیولا اگر یہاں آئی تو اس کا مطلب ہوگا کہ ڈی وی پاکستان میں آسانی سے پسپائی اختیار نہیں کریں گے اور انہیں ختم کرنے کے لیے کوئی بڑا آپریشن کرنا پڑے گا۔"

"اس بارے میں ہمیں زیادہ قیاس آرائیوں کی ضرورت نہیں۔" اس نے کاغذ کا ایک چھوٹا سا پرزہ میری طرف بڑھاتے ہوئے کہا۔ "یہ دیولا کے جہاز کا رجسٹریشن نمبر اور ماڈل ہے۔ اگر کراچی آئی ہے تو اپنے جہاز کو کہیں نہ چھپا سکے گی۔ کراچی کے علاوہ وہ کہیں اور لینڈ نہیں کر سکتی۔ اپنے کسی آدمی کو اس کی نشاندہی پر مامور کر دو۔ اگر یہ جہاز ائیرپورٹ کی کسی رن وے سے ملحق پارکنگ ایریا میں کھڑا ہوا ہے تو سمجھ لو کہ اس نے ٹکراؤ کی تیاریاں شروع کر دی ہیں۔ اس کا پہلا ہدف ڈی ڈی کا قاتل ہوگا۔ مجھے شبہ ہے کہ دیولا کل دن میں کراچی پہنچ چکی ہے اور رات اس نے اپنے کام کا آغاز کر دیا ہے۔"

میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ "یہ اندازہ کس بنیاد پر لگایا ہے تم نے؟"

"تم ہی نے سینڈو کو اسرار رضوی کے قتل کی خبر دی تھی۔" اس نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "اسے واقعی بہت بے دردی سے مارا گیا ہے۔ تم دونوں اس کے قاتل کے بارے میں کوئی اندازہ نہیں لگا سکے لیکن میرا خیال ہے کہ اسے دلدار آغا سے غداری کرنے اور تمہارا ساتھ دینے کے الزام میں مارا گیا ہے۔"

"مگر وہاں تو میرے، دلدار اور اسرار کے علاوہ کوئی چوتھا فرد موجود نہیں تھا۔ پھر پردیس سے آنے والی دیولا کو اسرار کے کردار کا کیسے علم ہوا؟" میں نے اسے الجھانے کی غرض سے اس کی بات کاٹ کر سوال کیا۔

"ان کے اپنے وسائل ہوں گے۔" چیف نے بے نیازی سے کہا۔ "تم جہاز کے بارے میں معلوم کرو۔ تمہاری فراہم کی ہوئی معلومات کی روشنی میں ہی میرے اس نظریے کی تصدیق یا تردید ہو سکے گی۔"

"میں جہاز کا پتا لگا کر جلد از جلد تمہیں مطلع کروں گا۔" میں
نے خلوص سے کہا۔
"مجھے بتانے کی ضرورت نہیں۔ اب تمہیں کچھ دن کے
لیے نتائج اخذ کر کے خود ہی فیصلے کرنے ہوں گے۔ میں
تمہاری کوئی مدد نہیں کر سکوں گا۔" اس نے سپاٹ لہجے میں کہا۔
"کیوں؟" میں نے چونک کر سوال کیا۔ "کیا تم کہیں باہر
جا رہے ہو؟"
"ایسا ہی سمجھ لو۔ میرے معاملے میں کچھ گڑبڑ ہو گئی ہے۔"
اس کا لہجہ غیر ارادی طور پر دھیما ہو گیا۔ "میرا جو ہم شکل جرمنی کی
جیل میں میری جگہ سزا کاٹ رہا تھا، اس کا دل کے دورے
میں انتقال ہو گیا۔ اس بارے میں اتنی احتیاط کی گئی تھی کہ
ہمارے ریکارڈ میں میرے فنگر پرنٹس تک بدل دیے گئے
تھے لیکن اس کی لاش کے پوسٹ مارٹم اور طبی معائنے سے
پتا چلا کہ اس کے سامنے کے دانت پورے اور اصلی تھے جبکہ
میرے اگلے تین دانت مصنوعی ہیں۔ یہ بات ریکارڈ پر تھی
اس لیے اب جرمن حکام میں کھلبلی مچی ہوئی ہے۔ نیچے سے
اوپر تک سب پریشان ہیں کہ اصل مجرم کی جگہ دوسرا آدمی
کیسے جیل میں پہنچ گیا۔ اس بارے میں تفصیلی تحقیقات کے لیے
وہاں سے ایک ٹیم کسی بھی وقت یہاں پہنچنے والی ہے۔ جب
تک یہ قضیہ ختم ہو کر مطلع صاف نہیں ہو جاتا مجھے مکمل طور پر
انڈر گراؤنڈ رہنا پڑے گا۔ میں کراچی کو خیرباد کہہ کر کسی غیر معروف
صحت افزا مقام پر آرام کروں گا۔"
"اوہ! یہ تو بہت سنگین معاملہ نظر آتا ہے۔" میں نے تشویش آمیز
لہجے میں کہا۔ "لیکن تمہارے دانتوں کا معاملہ فائل پر کیسے آ گیا؟
عام طور پر فنگر پرنٹس پر ہی معاملہ ختم ہو جاتا ہے۔"
"منشیات کی اسمگلنگ میں ملوث مجرموں کو وہ خطرناک
تصور کرتے ہیں اور ہر مجرم کی طبی اور جسمانی ساخت کا مکمل ریکارڈ
تیار کرتے ہیں تاکہ سزا پوری ہونے کے بعد بھی ضرورت کے
وقت ان کی شناخت میں کوئی دقت نہ ہو۔ اپنے لوگوں کی
اور بات ہے لیکن ان سفید چمڑیوں کو چکمہ دینا آسان کام
نہیں ہے۔"
"اگر ایسی بات ہے تو تم بے فکر رہو۔ تمہاری غیر حاضری
میں میں سارے معاملات پر نگاہ رکھوں گا لیکن باہر والوں
کے عزائم کے بارے میں میں بالکل تاریکی میں ہوں۔"
"باہر والوں سے کوئی خاص رابطہ نہیں رہتا۔ البتہ ان
کی طرف سے کوئی ہم سے رابطہ کرتا ہے تو اسے شناخت کے
لیے کوڈ دینا ہوتا ہے جس کوڈ کے ذریعے اجنبی رازداں بن
جاتے ہیں۔ میرا کوڈ خضر ہے لیکن تم سے بات کرنے والے
مافیا کے بڑے ڈیگا ٹافور کا کوڈ استعمال کریں گے۔ اس کے
بعد تم ان پر مکمل بھروسا کر سکو گے۔ تمہیں کسی مشکل مرحلے پر
صرف ڈان ٹفری سے بات کرنے کا اختیار حاصل ہوگا۔ اس
کا فون نمبر میں دے دوں گا۔ اسے بھی تم ڈیگا ٹافور کے
کوڈ سے اپنی شناخت کراؤ گے لیکن یہ سمجھ لینا کہ ڈان ٹفری سے
کوئی مدد یا مشورہ طلب کرنے کا مطلب عموماً اپنی نااہلی
کا اعتراف ہوتا ہے۔ اس کے نتیجے میں ہمارے یونٹ کو
مکمل خود مختاری ملنے میں تاخیر ہو سکتی ہے۔ اس لیے اسے
بڑی مجبوری کے عالم میں ہی کال کرنا۔ مجھے پوری امید ہے
کہ تمہیں میری غیر حاضری میں ایسی کوئی ضرورت پیش نہیں
آئے گی۔"
"اچھا ہوا کہ تم نے مجھے تفصیل سے پوری صورت حال
سمجھا دی۔ اب میں ڈان ٹفری کے بغیر ہی گاڑی چلا لوں گا
لیکن اسے یہ تو معلوم ہی ہوگا کہ تم وقتی طور پر انڈر گراؤنڈ
ہو رہے ہو؟"
"درحقیقت یہ قدم میں اس کے مشورے سے اٹھا رہا
ہوں۔" اس نے کھلتے ہوئے کہا۔ "مجھے اندازہ ہے کہ مشکل
حالات میں تمہیں اکیلا چھوڑ کر روپوش ہو رہا ہوں۔ مرزا بیگ
کے آدمی شہر میں تمہاری بو سونگھتے پھر رہے ہیں۔ ماؤ عمر ہیرا
یہاں آ چکی ہے یا آنے والی ہے۔ تمہیں ہر قسم کی لڑائی لڑنی پڑے
گی لیکن یہ یاد رکھنا کہ ہمارا اصل کام لڑائی جھگڑا نہیں بلکہ
ہیروئن کی خرید اور نکاسی ہے۔ ایکسائز والوں کے چھاپے
کے بعد سے ہمارا یہ کام عملاً ٹھپ پڑا ہوا ہے جبکہ ہمارے
اخراجات اسی آمدنی سے چلتے ہیں اور اسی میں سے ملنے والے
حصے کی مقدار سے انکی والے ہماری کارکردگی کا اندازہ لگاتے ہیں۔"
"فوری ضروریات کے لیے پیسہ کہاں سے آئے گا؟" اس
کے یاد دلانے پر مجھے یہ اہم ترین سوال یاد آ گیا۔ ایک معقول
رقم کے بغیر میری عاشقی سرِ راہ ہی چار روز بھی نہیں چل سکتی تھی۔
"تجوری میں دس لاکھ روپے نقد موجود ہیں۔" اس نے
ایک چابی میرے حوالے کرنے کے بعد ایک گوشے کی طرف
اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ "مال کی وصولیابی شناختی کارڈ سے ہوتی
ہے۔ اس کی ادائیگی میں واپسی پر کروں گا لیکن فروخت کی
رقم نقد وصول ہوتی ہے۔ ادھار مال لے کر آگے فروخت کرنے
کے بعد تمہارے پاس ہر وقت پیسے کی ریل پیل رہے گی۔
چاہو تو مال کی وصولی اور نکاسی کا کام سیٹھ دو کو ہی سونپ دینا۔"
"وہ اب راہِ راست پر آ گیا ہے۔ میرا خیال ہے کہ اس

کام کے لیے وہی بہتر رہے گا!" میں نے کچھ دیر توقف کرنے کے بعد پوچھا۔ "کلب اور یہاں کے اسٹاف کی تنخواہوں کا کیا ہوگا؟" مجھے رہ رہ کر وہ ساری عملی دشواریاں یاد آ رہی تھیں جو بعد میں میرے لیے پریشانی کا سبب بن سکتی تھیں۔

"اس کے لیے باقاعدہ دفتری انداز ہے۔ آخری تاریخ کو تنخواہوں کے رجسٹر تمہارے پاس آ جائیں گے۔ ان کے مطابق ادائیگی کر دینا۔ کسی کو اس کی کارکردگی پر انعام دینا چاہو تو وہ اس کے علاوہ ہوگا۔ مال کی ترسیلات کے لیے سینڈو کارآمد ثابت ہوگا کیونکہ پہلے وہی سارے کام کرتا تھا!"

"مال کی آمد کا علم کیسے ہوگا؟" مجھے خوشی تھی کہ سیٹھ حبیب کی ایک وقتی الجھن کی وجہ سے مجھے فوری طور پر وہ سب کچھ جاننے کا سنہری موقع مل رہا تھا جو بصورت دیگر شاید برسوں بھی میرے علم میں نہ آ سکتا تھا اور دوسری سب سے بڑی بات یہ تھی کہ مافیا کی باگیں میرے ہاتھ میں آ جانے کے بعد مجھے مافیا اور رشی کو ایک تباہ کن معرکے میں الجھانے کی پوری آزادی میسر آ جاتی۔

"مال کی آمد کا طریقہ بہت سہل ہوتا ہے۔ عام طور پر ایک ڈیلیوری کے وقت اگلی ڈیلیوری کے لیے شناختی کاغذ یا نوٹ کا ٹکڑا دے دیا جاتا ہے لیکن اولڈ کلفٹن والے چھاپے کی وجہ سے یہ سلسلہ ٹوٹ گیا ہے۔ اس لیے اب ٹریڈ لائن کے پتے پر ایک رجسٹری آئے گی۔ اس میں شناختی پرزے کے ساتھ ایک کاغذ پر ٹائپ کیا ہوا فون نمبر اور دو کوڈ ہوں گے۔ تم وہ نمبر ملا کر پہلا کوڈ دہراؤ گے۔ دوسری طرف سے دوسرا کوڈ بتا کر تمہیں مال کی ڈیلیوری کے وقت اور مقام سے آگاہ کر دیا جائے گا اور یہ سلسلہ پھر چل پڑے گا!"

"تم مجھے بہت بڑے امتحان میں ڈال رہے ہو۔" میں نے تجوری کی چابی اپنی انگلیوں میں گھماتے ہوئے دھیمے لہجے میں کہا۔ "ذمے داریوں اور کام کی حد تک تو سب ٹھیک ہے لیکن پرائے پیسے کا معاملہ بہت خراب ہوتا ہے جو کچھ تم نے بتایا اس سے میں نے اندازہ لگایا ہے کہ تھوڑے ہی دنوں میں اس تجوری میں کروڑوں کی رقم آ جائے گی۔ اول تو اس کی حفاظت کا بوجھ بہت بھاری ہوگا۔ پھر میں بھی انسان ہی ہوں، یہ میری نیت کا امتحان بھی ثابت ہو سکتا ہے۔ اتنی رقم سمیٹ کر میں دنیا کے کسی بھی حصے میں سکون کی زندگی گزار سکتا ہوں۔ جہاں نہ تمہارے ہاتھ مجھ تک پہنچ سکیں گے اور نہ ہی رشی والوں کی چیرہ دستیوں کا کوئی خطرہ ہوگا!"

گمبھیر فضا میں اس کی ہنسی کی آواز مجھے نامانوس سی محسوس ہوئی۔ "تجوری کی حفاظت کی فکر نہ کرو۔ اگر تم اسے مقفل کر کے بھول بھی جاؤ تو یہ محفوظ رہے گی۔ اس کا راز سینڈو کو بھی معلوم ہے۔ کبھی بھول میں غلط چابی لگاتے ہی دروازے کے سوراخوں سے بیک وقت تین فائر ہو جائیں گے جو تجوری کی آزمائش کرنے والے کو خون میں نہلا دیں گے۔ رہا تمہاری نیت کے امتحان کا معاملہ تو مجھے اسی وقت پتا چل گیا کہ وہ معیار پر... تمہارے من میں کوئی کھوٹ ہوتا تو تم اسی وقت اتنی بڑی رقم سمیت کہیں غائب ہونے کا ذکر نہ کرتے۔ ویسے احتیاطاً تم کو یہ بتا دوں کہ میں اپنی آمدنی کا ایک معقول حصہ ہی اٹلی والوں کو نہیں دیتا۔ ان کے ہاتھ بہت لمبے ہیں... سے جو یہاں سے امریکا تک بن کر پھیلا ہوا ہے۔ مافیا کی برسوں پرانی تاریخی روایت ہے کہ ان کا کوئی غدار آج تک ان کی... سے نہیں بچ سکا ہے۔ اپنے دشمن اور منصوبے میں ناکامی کو وہ بڑی خندہ پیشانی سے قبول کر لیتے ہیں لیکن کسی کی غداری اور بے ایمانی کے سدباب کے لیے دیوانگی کی حد تک اپنے سارے وسائل داؤ پر لگا دیتے ہیں۔ افریقہ کے جنگلات... جنوبی امریکا کی دشوار گزار وادیوں تک سے انھوں نے... مجرموں کو ڈھونڈ نکالا ہے۔ اسی لیے جرائم کی دنیا میں مافیا... جیسی ہوتی ہے۔ جو ایک بار ان کا ہو جاتا ہے وہ پھر مر کر ہی... سے جدا ہو سکتا ہے...."

وہ بولتا رہا اور میں دل ہی دل میں سوچ رہا تھا کہ... بارے میں ان لوگوں نے شدید دھوکا کھایا تھا۔ میں نہ تو... مخلص تھا اور نہ ان کا وفادار۔ اسی لیے ان کی برسوں... میرے ہی ہاتھوں ٹوٹتی نظر آ رہی تھی۔ رقم لے اڑنے کا تو بعض ارادہ ہی تھا لیکن اس میں کوئی شبہ نہیں تھا کہ میں... پاکستان میں مافیا کی بنیادوں میں بارود بچھانے کا... تھا جسے سیٹھ حبیب بھانپ بھی نہیں سکا تھا۔ میرا ارادہ... تھا کہ اس کے ہوتے ہوئے اپنے پروگرام کو عملی جامہ... لیکن یہ میری خوش نصیبی یا مافیا والوں کی بدنصیبی تھی کہ سیٹھ... جیوانی حالات سے بے بس ہو کر میرے لیے کھلا میدان... اندرون ملک روپوش ہو جانے پر مجبور ہو گیا تھا۔

وہ میرے ساتھ دیر تک گفتگو کرتا رہا اور پھر... ہی ایک بے تکا سوال کر بیٹھا۔ "والدہ آغا کی موت کے... غزالہ کہاں ہے اور اب تمہارے دل میں اس کے لیے... باقی ہے؟"

اس کی زبان سے یہ سوال سن کر میں دل ہی دل... پیچ و تاب کھا کر رہ گیا۔ مافیا میں حبیب جیوانی کی...

رہی ہو لیکن ایک بار ہیروئن کی اسمگلنگ میں ملوث ہونے کے بعد وہ امیر زادہ میری نگاہ میں دو ٹکے کے اچکے سے زیادہ اہمیت کا حامل نہیں رہا تھا۔ اب یہ میرے مقدر یا حالات کی ستم ظریفی تھی کہ وہ میرے قطعی نجی معاملات میں بھی دخیل ہونے کی جسارت کر رہا تھا۔

"دلدار آغا نے اسے بہت بڑا فریب دیا تھا۔" میں نے ہمیشہ کے لیے اس کی غلط فہمی دور کرنے کی نیت سے پہلی بار اسے پورے پس منظر سے آگاہ کرتے ہوئے کہا "پہلے غزالہ کو یقین دلایا گیا کہ میں زندہ نہیں ہوں پھر اس کے غنڈوں نے غزالہ کو اغوا کر کے اسے قید کرنے کا ڈراما رچایا اور پھر اس کے ساتھ دست درازی کا آغاز کر دیا۔ وہ ایک سوچی سمجھی اسکیم تھی جب غزالہ کو ہر طرف سے بے دست و پا کر کے اس کے سوچنے سمجھنے کی صلاحیتیں سلب کر لی گئیں تو اچانک دلدار آغا ایک شریف اور دلیر آدمی کے روپ میں وہاں پہنچ گیا۔ جیسے غزالہ کی چیخوں نے اپنی طرف متوجہ کیا تھا۔ مصنوعی فائرنگ کے تبادلے کے بعد دلدار آغا کے آدمی غزالہ کو چھوڑ کر فرار ہو گئے اور دلدار آغا نے غزالہ کو اپنی شریفانہ تحویل میں لے لیا۔ میری زندگی سے مایوس ہونے کے بعد غزالہ اس دنیا میں بالکل اکیلی رہ گئی تھی۔ ایک جان گسل مرحلے سے بچ نکلنے کے بعد اس کی حیثیت گرم لوہے جیسی تھی جسے ایک ہلکی سی ضرب سے کسی بھی طرف موڑا جا سکتا تھا۔ اس مردود نے صورت حال کا پورا پورا فائدہ اٹھایا اور محتاط انداز میں اس طرح پیش رفت کی کہ غزالہ اس کے کردار سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکی اور یوں وہ دونوں ازدواجی رشتے میں بندھ گئے۔ لیکن شادی کے بعد جب رفتہ رفتہ غزالہ کو دلدار آغا کے سیاہ کرتوتوں کے بارے میں اڑتی اڑتی خبریں ملیں تو وہ اس سے بدظن ہونے لگی۔ چند ٹھوس ثبوت سامنے آجانے کے بعد اسے دلدار آغا سے اس قدر نفرت ہو گئی کہ عملاً ان کے درمیان کوئی رشتہ باقی نہیں رہا تھا اور غزالہ کافی عرصے سے دلدار آغا کے مکروہ ملازمین کی نگرانی میں اس کے مکان میں ایک قیدی کی طرح محصور تھی۔ اس کی موت کے بعد کیا صورت ہو سکتی ہے، اس کا تم خود اندازہ لگا سکتے ہو۔"

"اس دوران میں غزالہ سے تمہارا رابطہ برقرار رہا تھا؟" میری کہانی اس کے لیے دلچسپی اور تجسس کا سبب ثابت ہوئی تھی۔

"دلدار کی مشکوک سرگرمیوں کے بارے میں غزالہ کے شبہات اپنی جگہ تھے لیکن بعض اہم مواقع پر میں نے اسے دلدار کے بارے میں ایسی معلومات بہم پہنچائیں جن کی بنا پر اس کے شبہات یقین میں بدل گئے اور وہ دلدار آغا سے متنفر ہوتی چلی گئی..."

"اس کا مطلب ہے کہ اب اس کا جھکاؤ تمہاری طرف ہو گا۔"

"دلدار آغا ایک حادثہ بن کر اس کی زندگی میں داخل ہوا تھا اور اسی طرح نکل بھی گیا۔ غزالہ کو اپنی مشرقی اقدار کا پاس نہ ہوتا تو وہ بہت پہلے اس درندے کو چھوڑ کر میرے پاس آ گئی ہوتی۔ دلدار کی موت کے بعد وہ ہر قسم کی پابندیوں سے آزاد ہو چکی ہے اور میں نے بھی دلدار آغا کو ایک ناخوشگوار حادثہ سمجھ کر بھول جانے کا فیصلہ کر لیا ہے۔" میں نے آدھی سگریٹ ایش ٹرے میں مسل کر غیر ارادی طور پر نئی سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا اور سیٹھ حبیب کی آنکھوں میں تجسس کے سائے گہرے ہو گئے

"یعنی اب وہ تمہارے ساتھ ہے؟" میری توقع کے برعکس اس نے یہ براہ راست سوال پوچھ ہی لیا۔

"پھر اسے تمہارے خیال میں کہاں ہونا چاہیے؟" میں نے قدرے تیز لہجے میں الٹا اسی سے سوال کر ڈالا اور وہ میرے بدلے ہوئے تیور دیکھ کر بوکھلا گیا۔

"میرا یہ مطلب نہیں تھا۔" اس نے پہلو بدل کر جلدی سے کہا۔ "میں دوسروں کے ذاتی معاملات میں حد سے زیادہ دخل دینا پسند نہیں کرتا ہوں لیکن تمہارا اور غزالہ کا معاملہ زیر زمین دنیا میں بہت شہرت پا چکا ہے۔ پرانے لوگ کہتے ہیں کہ تم اس سے شادی کرنا چاہتے تھے لیکن لڑکی والوں نے اختلافات کی بنا پر اسے اغوا کر کے بیرون ملک بھجوا دیا اور تم غزالہ کے پیچھے پیچھے باہر چلے گئے۔ طویل عرصے کے بعد ہمیں کے حلقوں سے نے دلدار آغا اور غزالہ کی شادی کی خبر پھیلائی مگر اس وقت تک میرے فرشتوں کو بھی علم نہ تھا کہ دلدار ہی شہر کا مقامی سربراہ تھا۔ میں تو اسے درمیانی سطح کا ایک معمولی کارکن سمجھتا تھا۔ اب سمجھ میں آتا ہے کہ دلدار نے اپنی شادی کی تشہیر کر کے ایک شبے میں تم پہ اپنی بالادستی ثابت کرنے کی بھونڈی اور غیر مہذب کوشش کی تھی اور وہی اس کے گلے پڑ گئی۔ اگر غزالہ کی شادی کا معاملہ تمہارے علم میں نہ آتا تو شاید تم اس پر زیادہ توجہ نہ دیتے اور وہ ابھی تک دندناتا پھر رہا ہوتا۔" وہ سانس لینے کے لیے لمحہ بھر کے لیے رکا پھر آہستہ سے بولا۔ "بس اسی وارفتگی کی وجہ سے میں تمہارے معاملے میں دلچسپی لے رہا تھا۔ دنیا میں نہ جانے کتنے لوگ ایک دوسرے سے ٹوٹ کر محبت کرتے ہیں لیکن کوئی ان پر توجہ نہیں دیتا لیکن لیلیٰ مجنوں کی کہانی آج بھی لوگ شوق سے پڑھتے اور اسکرین پر دیکھتے ہیں۔ ان دونوں کا عشق ادب میں ایک ممتاز مقام پا چکا ہے۔ ایسا ہی کچھ معاملہ بہت تمہارے ساتھ ہوا ہے اس لیے مجھے امید ہے کہ میری مداخلت بے جا

کو معاف کر دو گے؟"

"ہمیں لیلیٰ مجنوں سے نہ ملاؤ۔" میں نے رسمی سی مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "جامت اور دیوانہ وار عشق میں بہت فرق ہوتا ہے۔ ہم دونوں ایک مدت تک ایک دوسرے سے دور رہے لیکن نہ میں نے گریبان چاک کیا اور نہ غزالہ نے عقل و شعور کا دامن ہاتھ سے جانے دیا۔" آخری فقرہ میں نے اس کے بنائی سوال کا سلسلہ ہمیشہ کے لیے منقطع کرنے کے خیال سے کہا تھا کہ میرے اعتراف یا انکار کے بغیر وہ بذات خود نتیجہ اخذ کر لے کہ فراق کے لمبے وقفے کے بعد آخر کار وصال کی گھڑی آ چکی تھی۔

سیٹھ حبیب جیوانی کو بہلا لینا ایسا محال اور ناممکن نہیں تھا۔ میں نے اپنی چرب زبانی سے اس کی زبان بند کرا دی تھی۔ لیکن غزالہ کا ذکر کرنے پر میرے وجود کی گہرائیوں میں جو آگ بھڑک اٹھی تھی اس کو ہمیشہ کے لیے ٹھنڈا کرنا میرے بس سے باہر تھا۔

میں نے کہنے کو تو اس سے کہہ دیا تھا کہ ہم دونوں لیلیٰ مجنوں نہیں تھے لیکن اس کی زبان سے وہ موازنہ سننے کے بعد مجھے دل ہی دل میں ماننا پڑا تھا کہ اس نے صحیح تمثیل کا سہارا لیا تھا۔ مجنوں شاید مکتب سے نابلد ایک بچہ اور سادہ لوح عاشق تھا اس لیے جو محسوس کرتا تھا وہ اپنا گریبان چاک کر کے دنیا کو سناتا پھرتا تھا۔ ورنہ اس کے قلب پر بھی وہی واردات گزرتی ہو گی جو مجھے مضطرب کیے رکھتی تھی۔ میں جہاں دیدہ اور تجربہ کار تھا اس لیے دل کا درد دل ہی میں لیے پھرتا تھا جس کا درماں غزالہ کے علاوہ کسی کے پاس نہیں تھا۔

"ٹریڈلائن کا بھرم قائم رکھنے کے لیے میں درآمد کا تھوڑا بہت کام کرتا ہوں۔ میرے اسٹاف میں حامد تنہا اس کی دیکھ بھال کرتا ہے۔ اس کا کام صرف اتنا ہوتا ہے کہ مارکیٹ پر نگاہ رکھتے ہوئے ہارڈ ویئر کے آئٹموں کی ایل سی کھولتا رہے۔ آج کل ریگ مال کی درآمد میں سونا برس رہا ہے۔ اس کی ایک ایل سی پچھلے ہفتے کھولی گئی ہے۔ مال جاپان سے آ رہا ہے۔ اس کے بعد جیسا چاہو کر لینا۔"

آخر کار اس نے موضوع بدل ہی لیا۔

"اس مال کی ذخیرہ اندوزی اور فروخت کا بھی تو کوئی انتظام کرنا ہوتا ہو گا۔" میں نے سوال کیا۔ "درآمدی تجارت یوں ہی کاغذ پر تو نہیں چل سکتی۔"

"حامد اسی کام کا ماہر ہے۔ وہ وہی مال منگواتا ہے جو گودی میں جہاز لگنے سے پہلے نقد بک جاتا ہے۔ بازار میں جمالو نامی ایک دلال اس کے لیے کام کرتا ہے اور نفع کی رقم لے کر کاغذات پر ہی سودا کرا دیتا ہے۔ مال چھڑانے اور بیچنے کا کام خریدنے والی پارٹی خود کرتی ہے۔ اس بارے میں تمہیں کچھ نہیں کرنا پڑے گا۔ اس دفتر کے اخراجات پورے کرنے کے لیے مجھے یہ چکر چلانا پڑا ہے۔ یہ یاد رکھنا کہ اپنے اخراجات پورے کر کے ٹریڈلائن ہر سال ایک لاکھ سے اوپر انکم ٹیکس بھی ادا کرتی ہے۔ یہ ڈھکوسلا نہ چلایا جائے تو بہت سے سرکاری ادارے ہماری آمدنی کے ذرائع دریافت کرنے کے لیے ہمارے پیچھے لگ سکتے ہیں۔"

"اگر یہ معاملہ حامد اور جمالو ہی کی حد تک محدود رہتا ہے تو ٹھیک ہے کیوں کہ ٹریڈنگ کے بارے میں میری معلومات نہ ہونے کے برابر ہیں۔" میں نے دو ٹوک لہجے میں کہا۔

"ٹریڈنگ۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا۔ "ہیروئن کی اسمگلنگ نے تو خیر اس دور میں آمدنی کے سارے جائز اور ناجائز ذرائع کو مات کر دیا ہے ورنہ ٹریڈنگ وہ فن ہے جو آدمی کو پوری طرح آ جاتا ہو تو شخص ہزاروں کی پونجی سے لاکھوں کما سکتا ہے اور یہ ساری آمدنی قانونی ہوتی ہے۔ یہ اور بات ہے کہ بھاری انکم ٹیکس بچانے کے لیے جھوٹی کھاتوں میں رد و بدل کر کے آدمی دھن کو کالا دھن بنانے میں لگ جائے۔"

"اتنی عمر گزار لی ہے۔ جو باقی رہ گئی ہے وہ بھی گزر ہی جائے گی۔ مجھے ایسے فن سیکھنے کا شوق نہیں۔ ہزاروں سے لاکھوں کمانے کی آرزو کرنا تجارت نہیں قزاقی ہوتی ہے۔ بات دراصل یہ ہے کہ جب پیشے سے روزی کی آس لگ جائے تو فن اور ہنر بلکہ عبادت کا درجہ دینے لگتا ہے۔ قاتل انسانی خون بہانے کی باریکیوں اور نزاکتوں کو فن کہتا ہے۔ چور ہیروئن کی بیرون ملک اسمگلنگ کے نادر طریقوں کو ہنر کہتے ہوں گے اور جیب تراش اپنے شکار کو کچھ کا موقع دیے بغیر اس کی جیب کاٹ لینے کو آرٹ اور فن قرار دیتا ہے لیکن میری دانست میں کسی بھی پیشے کے معیار اور تقدس کے بارے میں صحیح رائے وہی فریق دے سکتا ہے جو فن کے مظاہرے سے فوراً اور براہ راست متاثر ہوتا ہے۔"

"ہو سکتا ہے کہ تم ٹھیک کہہ رہے ہو لیکن نئے زمانے کے فن، ہنر اور پیشے کو ناپنے کا معیار صرف پیسہ بن کر رہ گیا ہے۔ جتنا زیادہ کماتا ہے وہ اتنا ہی زیادہ کامیاب اور معزز بن جاتا ہے۔ اسی کے ساتھ اس کا پیشہ دوسروں کے لیے قابل تقلید بن جاتا ہے۔"

"ایسا نہیں ہے۔" میں نے تلخی سے کہا۔ "سلطان الف گی کا سرمایہ کاری کے بغیر پسینے کے ساتھ بہت کچھ کماتی ہے مگر کتنے لوگ ہیں جو ان کی تقلید کرتے ہیں؟ ڈاکو کسی سرمایہ کاری کے ایک ہی ہلے میں لاکھوں اڑا لے جاتے ہیں لیکن کتنے لوگ اپنے بچوں کو ڈکیت بنانے کی آرزو کرتے ہیں؟ ہمارا معاشرہ ابھی

تباہ نہیں ہوا ہے کہ صرف پیسہ زندگی کی مادی آسائشوں کو بہانے جاتے۔ جو لوگ اپنی سرمایہ کاری پر کئی گنا نفع کماتے ہیں وہ بھی عمر بھر گھاٹے کا سودا کرتے نظر آئیں گے تاکہ معاشرے میں ذخیرہ اندوز اور منافع خور جونکوں کی طرح نہ پہچانے جائیں۔ میں تو جس تاجر سے ملا ہوں وہ مندی اور گھاٹے کا سوگ مناتا ہوا نظر آیا ہے۔ اس کے باوجود ان کا سرمایہ اور جائیدادیں روز بروز بڑھتی جاتی ہیں۔ کچھ پتا نہیں چلتا کہ یہ سب کہاں سے آتا ہے۔"

"تمہارے تجربات بہت تلخ اور محدود معلوم ہوتے ہیں۔" وہ خفیف سی مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔ "اس بحث کو یہیں ختم کر دیا جائے تو بہتر رہے گا۔ میرے گھرانے کا تعلق بھی نامور کاروباری برادری سے ہے۔ یہ میری بدقسمتی ہے کہ میں نے اپنے ہاتھوں سے اپنے آبائی پیشے میں اپنا مستقبل تباہ کر لیا۔ ان لوگوں کو تم مجھ سے زیادہ نہیں جانتے۔ یہ حقیقت ہے کہ کمانے کے ساتھ ہی تجارت میں کبھی کبھار گنوانا بھی پڑتا ہے۔"

"پھر ختم کرو اس قصے کو۔" میں نے اسی کی بات کا سہارا لے کر کہا۔ "تم نے ویرا کی آمد کا شبہ ظاہر کر کے مجھے تھوڑا سا پریشان کر دیا ہے۔ میں سینڈو کو اسی وقت ائرپورٹ پر ویرا کے جہاز کا کھوج لگانے بھیجتا ہوں۔ وہ آ گئی ہے تو اب وقت مصروفیت میں گزرے گا۔"

"اب تم مجھ سے آ ملے ہو بلکہ میرے دستِ راست بن گئے ہو تو مجھے یہ کہنے میں کوئی باک نہیں کہ پاکستان میں اور یہاں تک بھی میں نے تمہارا بہت شہرہ سنا تھا اور آج میرے روبرو موجود ہو۔ اسی طرح میں نے مافیا کے مجرموں سے ویرا کے بارے میں بہت کچھ سن رکھا ہے۔ وہ شی میں تھی تو اس نے بڑے کام دکھائے۔ پاکستان کے قبائلی علاقے میں ایک ماہر جرمن کیمسٹ کی مدد سے ہیروئن تیار کرنے کی پہلی فیکٹری بھی اسی نے لگائی تھی اور جب اس کی اپنے باپ سے ٹھن گئی تو اس نے اسے بھی شکست کا تاج پہنا کر رکھ دیا۔ مجھے ابھی سال بھر کے قریب روپوش نہ ہونا پڑتا تو میں ویرا سے ضرور ملتا۔ وہ تمہارے ہاتھوں ماری گئی تو میری یہ حسرت دل ہی میں رہ جائے گی۔"

"موقع ملا تو تمہاری خاطر اسے زندہ پکڑنے کی کوشش کروں گا۔ بہت خوبصورت، خوش مزاج اور خوش ذائقہ لڑکی ہے۔ تمہیں واقعی اس سے ملنا چاہیے۔"

"میرے بارے میں کسی غلط فہمی میں نہ رہنا۔ عورتوں کے معاملے میں میرا دامن صاف ہے۔ مجھے اپنے گھر کا سکھ میسر ہے اس لیے کبھی کسی پرائی عورت میں کوئی کشش محسوس نہیں کی۔" اس نے میرے تبصرے پر جلدی سے وضاحت کرتے ہوئے کہا۔

"ابھی وہ باضابطہ طور پر پرائی نہیں ہوئی ہے۔ خود کو بس کہتی ہے۔ تم اسی قدر درویش ہو تو پھر ویرا کی لاش کی ممی بھی تیار کی جا سکتی ہے۔ کم از کم اسے دیکھ تو لو گے۔"

"میرا خیال ہے کہ اب تم جاؤ۔" اس نے کرسی چھوڑتے ہوئے کہا پھر یوں چونک کر بولا جیسے اچانک کوئی بھولی ہوئی بات یاد آ گئی ہو۔ "تمام سرکاری اور قانونی ضروریات کے لیے یہ یاد رکھنا کہ ٹریڈ لائن کا مالک سینڈو ہے۔ میرا اس سے کوئی واسطہ نہیں ہے۔"

"کیوں؟" میں نے حیرت سے کہا۔ "تم نے اسے ضرورت سے زیادہ سر چڑھا رکھا ہے۔ اگر وہ تمہاری دی ہوئی ان رعایتوں سے ناجائز فائدہ اٹھانے کی کوشش کرتا ہے تو اس میں اسے زیادہ قصوروار نہیں ٹھہرایا جا سکتا۔ اس کی جگہ کوئی دوسرا ہوتا تو وہ بھی یہی کچھ کرتا۔"

"تم میری مجبوری کو بھول جاتے ہو۔" اس نے شکایتی لہجے میں کہا۔ "قانونی طور پر اس وقت بھی میں پاکستان میں موجود نہیں ہوں۔ مجھے جرمنی کی جیل میں ہونا چاہیے تھا۔ اسی وجہ سے میں اپنے نام سے پاکستان کی سرزمین پر کوئی قانونی لین دین نہیں کر سکتا۔ میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ جیل سے اپنے فرار کے سلسلے میں میں نے صرف اپنی بیوی کو اعتماد میں لیا ہے۔ میرے والدین بھی ابھی تک میرے فرار سے لاعلم ہیں۔ ایسی صورت میں میں ٹریڈ لائن کے لیے کس کا نام تلاش کرتا پھرتا۔ سینڈو ہی نظر آیا تھا۔"

"سینڈو، سینڈو، سینڈو!" میں نے چڑچڑے لہجے میں کہا۔ "تم اپنا نام بھی بدل سکتے تھے۔ چند سو روپے خرچ کر کے جب غیر ملکی یہاں کی اصلی شناختی دستاویزات بنوا سکتے ہیں تو تمہیں کیا دشواری تھی۔ تم تو اسی دھرتی کے فرزند ہو۔ ایسی جعل سازیوں پر تمہارا بھی حق بنتا ہے۔"

"عملاً ایسا ہی ہوا۔" اس نے کہا۔ "ہر جگہ نام سینڈو کا ہے لیکن دستخط میں کرتا ہوں۔ یوں سمجھ لو کہ میں نے اپنا نام سینڈو رکھ لیا ہے۔ میرے دستخط کے بغیر وہ کچھ نہیں کر سکتا۔۔۔"

"لیکن اسی طرح وہ جب چاہے تمہیں اپنا بستر بوریا لپیٹنے پر مجبور کر سکتا ہے۔ وہ ٹریڈ لائن کی سرگرمیوں سے اپنی برأت کا اعلان کر دے تو تمہارے دستخط بے معنی لکیروں کی حیثیت اختیار کر لیں گے۔"

"ہاں یہی خرابی ہے۔" اس نے اعتراف کیا۔ "میں نے یہ بندوبست اسی لیے کیا تھا کہ کسی وقت وہ میرے اثاثوں پر قابض نہ ہو سکے۔"

میں خاموش ہو گیا۔ میں نے اندازہ لگا لیا تھا کہ خود کو سادہ لوح اور معصوم ظاہر کر کے دوسروں کی ہمدردیاں بٹورنا اس کا شیوہ تھا ورنہ درحقیقت وہ اتنا احمق نہیں تھا جتنا خود کو ظاہر کرتا تھا۔

احمق سیٹھ وہ تھا جو اپنے مالک کا احسان مند تھا کہ اس نے سیٹھ کو اپنے کاروبار کا مالک بنایا ہوا تھا جب کہ وہ اس حقیقت سے بے خبر تھا کہ اس کی گردن ہر وقت سیٹھ حبیب کے جوتے کی زد میں رہتی تھی۔ وہ جب چاہتا اسے ایڑی سے مسل کر کسی بار لدے اونٹ کی طرح بلبلانے پر مجبور کر سکتا تھا۔

وہ محفل وہیں ختم ہو گئی۔ سیٹھ حبیب نے میری کامیابی کے لیے نیک تمناؤں کا اظہار کرتے ہوئے گرمجوشی کے ساتھ مجھ سے مصافحہ کیا اور میں اس کے کمرے سے نکل آیا۔

اپنے دفتر میں پہنچ کر میں نے سوچا کہ میں سیٹھ حبیب سے اپنے مشاہرے کے بارے میں پوچھنا بھول گیا تھا۔ میں نے دوبارہ اس کے دفتر کا رخ کرنے کے بجائے ہاٹ لائن کا ریسیور اٹھایا۔ دوسری طرف وقفے وقفے سے گھنٹی بجتی رہی لیکن کوئی جواب نہیں ملا۔

غالباً سیٹھ حبیب مجھے رخصت کرتے ہی خود بھی دفتر سے روانہ ہو گیا تھا۔

میں نے اس کی گفتگو سے اندازہ لگا لیا تھا کہ وہ جمرتی کی جیل میں اپنے ہم شکل کی ناگہانی موت کے نتیجے میں شروع ہونے والی قانونی کارروائیوں سے بری طرح خوف زدہ تھا اور شاید فوری طور پر شہر چھوڑ کر کہیں اور چلے جانے کا مصمم ارادہ کر چکا تھا اس لیے میں نے سوچا کہ میں قدرت کی طرف سے ملنے والے اس سنہری موقع سے بھرپور فائدہ کیوں نہ اٹھاؤں؟

دفتر کے بگ مافیا کے تمام کارندوں سے میرا تفصیلی تعارف ہو چکا تھا اور مجھے ان میں سے کئی کے نام بھی یاد ہو چکے تھے لیکن جو بے تکلفی سیٹھ جو کے ساتھ تھی کسی اور کے ساتھ نہیں تھی اس لیے میں نے اسی کو اپنے دفتر میں بلوا لیا۔

"تمہارے آدمیوں میں جو سمجھدار ہو اسے ائیرپورٹ روانہ کر دو۔" میں نے سیٹھ حبیب سے ملا ہوا رقعہ اس کی طرف بڑھاتے ہوئے کہا۔ "اسے اس نمبر کے جہاز کے بارے میں معلوم کرنا ہے کہ آیا کراچی پہنچا ہے یا نہیں اور اگر پہنچا ہے تو کب پہنچا ہے؟ کہاں پارک کیا گیا ہے؟ اس سے آنے والوں کی تعداد کتنی ہے؟ وہ لوگ کب تک واپسی کا ارادہ رکھتے ہیں؟ مجھے ساری متعلقہ معلومات جلد از جلد درکار ہیں۔"

"میں حامد کو بھیج دیتا ہوں۔ وہ سرکاری دفاتر میں لوگوں سے مل بیٹھنے میں خاصا ماہر ہے وہ ہر کھوج نکال لے آنے کا اہل

نے رقعے کے مندرجات کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔

"یہ حامد وہی تو نہیں جو تمہاری درآمدی سرگرمیوں کی دیکھ بھال کرتا ہے؟" میں نے تجاہل عارفانہ سے کام لیتے ہوئے سرسری لہجے میں سوال کیا۔

سیٹھ جو کی آنکھوں میں حیرانی تیر گئی۔ "بگ باس! آپ حیرت ناک تیزی کے ساتھ ہمارے تنظیمی ڈھانچے کے بارے میں جانتے جا رہے ہو۔ مجھے خوشی ہے کہ میرے اوپر آنے والا مجھ سے بہتر صلاحیتوں کا مالک ہے۔"

"یہ گھسا پٹا خوشامدانہ جملہ تیسری بار مجھے سنا رہے ہو۔" میں نے برا سا منہ بنا کر کہا۔ "یہ طے ہو چکا ہے کہ میں ہر لحاظ سے تم سے بہتر ہوں۔ دو فیصد فرق کا اعتراف تو تم نے خود ہی کیا تھا۔ اس لیے اس طے شدہ بات کا بار بار دہرانا فضول ہے۔"

"آئندہ احتیاط رکھوں گا۔" میری ناراضی پر وہ فوراً ہی سنجیدہ ہو گیا۔

"میں فوری طور پر معراج دین کی گوشمالی کا ارادہ رکھتا ہوں تاکہ اسے اس قدر مفلوج کر دوں کہ چند ہفتوں تک وہ میرے خلاف کسی مہم جوئی کا خیال اپنے دل میں نہ لا سکے۔"

"میرے لیے جو حکم ہو میں حاضر ہوں۔"

اس کے سعادت مندانہ جواب پر میں چڑ گیا۔ "بولو گے تو بلا نے زبان تعریف اور تنقیص کرو گے ورنہ کاٹھ کے الو کی طرح کھونٹی پر لٹکے رہو گے۔ میں نے تمہیں مطلع نہیں کیا ہے بلکہ اس معاملے میں تمہاری رائے مانگی ہے۔ جو کچھ ذہن میں آتا ہے اگل کر کہتے چلے جاؤ۔"

"وہ تمہیں ڈی ڈی یا ملازم آغا کا نشانہ بنا کر جہانگیر کے گھر پر چڑھ دوڑا تھا۔" اس نے قدرے توقف کے بعد دھیمی آواز میں کہا۔ "اسے پیغام بھجوا دو کہ اب تم مافیا کے ساتھ آ ملے ہو تو اس کا طیش اور غصہ سمندر کے جھاگ کی طرح بیٹھ جائے گا۔ ویسے بھی پچھلی رات کے مقابلے میں اس نے خاصا نقصان اٹھایا ہے۔ تمہارا پیغام ملنے کے بعد وہ دوبارہ ادھر کا رخ کرنے کی ہمت نہیں کر سکے گا۔ میری عقل ذرا موٹی ضرور ہے لیکن تمہاری دعاؤں سے شہر میں میرے آدمیوں کی ایک دھاک اور ساکھ قائم ہے۔"

"یہ مردانگی کے خلاف ہو گا۔" میں نے دو ٹوک لہجے میں کہا۔ "یہ ایسا ہی ہو گا جیسے کوئی بچہ اپنے حریف سے مار کھانے کے بعد اپنے ماموں کے پاس جا کر کھڑا ہو جائے اور اپنے حریف سے کہے کہ اب تو نے مجھ پر ہاتھ اٹھایا تو میرے ماموں تیرے دانت توڑ دیں گے۔ اس قضیے کو میں مافیا کا نام درمیان میں لائے بغیر اپنے طور پر ختم کرنا چاہتا ہوں۔ وہ باز نہ آیا تو پھر کچھ سوچیں گے۔"

"پھر تو آپ نے اس کے گھر میں گھس کر مارنا ہی زیادہ بہتر

کہا ہی ہے اپنے اڈے کو ناقابل تسخیر قلعہ بنایا ہوا ہے جس کے گرد اس کے آدمی دن رات پہرا دیتے ہیں۔"

"تو پھر تیاری شروع کر دو۔ ہم تھوڑی دیر میں یہاں سے روانہ ہو جائیں گے۔"

میری بات ختم ہو جانے پر اس نے اپنی جگہ سے جنبش نہیں کی۔ اس کے چہرے سے تذبذب کے آثار ظاہر ہو رہے تھے۔

"کیا بات ہے؟ کچھ پریشان نظر آ رہے ہو؟" میں نے نرم لہجے میں پوچھا۔

"برا نہ مانو تو ایک بات کہوں؟"

"کہہ ڈالو! میں تمہارا صرف اعتماد اور خوشامدانہ باتوں کا مانتا ہوں۔" میں نے اس کی طرف دیکھے بغیر اس کی حوصلہ افزائی کی نیت سے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔

"صاحب گل خان ادھر گیا تھا اور دن دہاڑے مارا گیا۔ اس نے یقیناً ہر کوئی لمبا اسٹارٹ لیا تھا۔ اس علاقے میں دن کے وقت بھیڑ بھاڑ ہوتی ہے اور عام لوگوں میں مل کر کسی دشمن کا ان کے ٹھکانے تک پہنچنا آسان ہوتا ہے۔ اس لیے دن میں وہ اچھے خاصے چوکنے ہو کے رہتے ہیں اور اس راستے پر آنے والے ہر مشتبہ یا نئے شخص پر اس وقت تک نظر رکھتے ہیں جب تک کہ وہ اڈے کے قریب سے گزر کر راستے کی دوسری جانب نہ نکل جائے۔ میرا خیال ہے کہ رات کے وقت وہ غیر محتاط ہو جاتے ہوں گے۔ ان میں چرسی اور نشے باز بھی ہیں جو رات ہوتے ہی نشے کے لیے اپنی کمر دوہرے ہو جاتے ہوں گے۔ اگر ہم رات کا پروگرام رکھیں تو زیادہ بہتر رہے گا۔"

میں نے ایک لمحے کے لیے اس کے مشورے پر غور کیا پھر فیصلہ کن لہجے میں کہا۔ "رات کو انھیں بھی ہم پر گولیاں چلانے کی آسانی ہو گی۔ دن کو بھیڑ بھاڑ میں وہ کسی ایک آدمی کو تو ٹارگٹ کر سکتے ہیں لیکن ہمارے غول کے سامنے ان میں سے کوئی نہیں رکے گا۔ تم تیاریاں کر لو لیکن ہم شام کو دھندلکے کے وقت یہاں سے روانگی کا آغاز کریں گے۔ وہ لوگ تمہارے آدمیوں میں سے کسی کو پہچان سکتے ہیں؟"

"تم جانتے ہو کہ اپنی دانست میں تو ہر ایک پُراسرار رہنے کی کوشش کرتا ہے لیکن انڈر ورلڈ کی دنیا میں ایک دوسرے سے کچھ چھپا ہوا نہیں ہوتا۔ ہر ایک جانتا ہے کہ کون کس کے لیے کام کر رہا ہے۔ البتہ میرا خیال ہے کہ ماجے کے آدمی ہم سب سے ہی اچھی طرح واقف ہوں گے۔ اگر وہ ہماری ٹولی میں سے کسی کو بھی پہچان سکے تو یہ ہماری بدقسمتی اور ناکامی ہو گی۔"

"اپنی شناخت کے بارے میں اس قدر بے یقینی ہو تو احتیاطاً سب لوگوں کے لیے نقابوں کا بندوبست کر لینا۔ آج میں ماجے کا دماغ درست کرنا چاہتا ہوں۔"

"ڈوگی ڈاکی کی موت کے بعد اس کا سر کچلنا ضروری ہو گیا ہے۔" اس نے حسب عادت پھر تبصرہ کر ڈالا لیکن اس بار میں نے اسے ٹوکنا مناسب نہیں سمجھا۔

بڑا یا بھلا ڈوگی جو کچھ بھی تھا اسے اس کی فطرت اور عادتوں کے ساتھ قبول کرنا یا برداشت کرنا تھا اور اس مرحلے پر خصوصاً سیٹھ حبیب کی غیر حاضری میں مافیا کے کاروبار کو چلانے کے لیے سبٹو کا ساتھ ہونا ناگزیر تھا ورنہ میرا کامیابی سے آگے بڑھتا ہوا مشن وہیں ناکام ہو سکتا تھا۔

اسی وقت مجھے اپنی جیب میں پڑے ہوئے [illegible] میں ہلکی سی تھرتھراہٹ کا احساس ہوا جو وائبریشن آن اور آواز بالکل بند ہونے کی وجہ سے کال کے سگنل موصول ہونے کا اشارہ تھا۔

"ٹھیک ہے تم جا کر تیاری کرو باقی باتیں بعد میں بتاؤں گا۔" میں نے اسے وہاں سے رخصت کرنے کی نیت سے کہا اور وہ فوراً ہی واپس لوٹ گیا۔

اس کے باہر نکلتے ہی میں نے اپنے جیکٹ کی جیب سے ایئرپیس گھما کر تھوڑی سی آواز کھولی تو فقط پھر لمحے بعد ہی ویرا کی آواز سنائی دی جو مجھے کال کر رہی تھی۔

میں اس کال کا جواب دینا ہی چاہتا تھا کہ ٹرانسمٹنگ بٹن کی طرف بڑھتی ہوئی میری انگلی ایک اضطراری خیال کے تحت درمیان میں ہی رک گئی۔

پچھلی رات جہانگیر کے گھر پر ہونے والے خونریز تصادم کے دوران میں دو ایک سے ویرا سے کئی بار ٹرانسمیٹر پر بات ہوئی تھی۔ ویرا سمجھ رہی تھی کہ میں جہانگیر کے پاس مقیم تھا اس لیے اس کے اس تاثر کو ختم کرنے کی نیت سے میں نے مقابلہ ختم ہو جانے کے بعد جہانگیر کے گھر سے نکل کر فوراً فیڈرل بی ایریا جا کر ایک ویران میدان سے ویرا کو ٹرانسمیٹر پر کال کی تھی اور اس کے لوکیشن فائنڈر کے ذریعے اسے یہ دھوکا دینے میں کامیاب ہو گیا تھا کہ میں اسی علاقے میں مقیم تھا۔ وہ سوچ بھی نہیں سکتی تھی کہ میں نے صرف اسے دھوکا دینے کے لیے اتنی دور جانے کی زحمت کی ہو گی۔

اگر میں اس وقت ویرا کی کال کا جواب بھی دیتا تو اس میں کوئی مضائقہ نہیں تھا کیونکہ ٹریڈ لائن کا دفتر جہانگیر کے گھر سے بہت دور بولٹن مارکیٹ کے مصروف کاروباری علاقے میں واقع تھا لیکن میں نے مناسب سمجھا کہ اس بار بھی ویرا سے کسی اور جگہ کے بجائے فیڈرل بی ایریا سے ہی بات کی جائے تاکہ اسے میری کمین گاہ کے بارے میں کسی قسم کا کوئی شبہ باقی نہ رہے۔

اگر میں اس وقت اس کی کال کا جواب نہ دیتا تو مجھے یقین تھا کہ وہ وقفے وقفے سے اس وقت تک مجھے کال کرتی رہے گی جب تک

میری طرف سے اُسے جواب مل جاتا۔

میں نے اس وقت دفتر چھوڑ دیا اور وہاں سے تیز رفتاری کے ساتھ فیڈرل بی ایریا کے لیے روانہ ہو گیا چلتے ہوئے میں نے ٹیلی فون آپریٹر کو بتا دیا تھا کہ مجھے تھوڑی دیر بعد واپس لوٹ آنا تھا۔

دن کا وقت تھا اس لیے شہر سے واپس جانے والا ٹریفک خاصا کم تھا اس لیے مجھے اپنی تیز رفتار برقرار رکھنے میں دشواری پیش نہیں آئی لیکن فاصلہ طویل تھا اس لیے میرے قیاس کے عین مطابق راستے میں دو بار ویرا کی کال کا اشارہ ملا مگر میں نے کوئی جواب نہیں دیا۔

اس علاقے میں پہنچ کر میں نے سیدھا اسی میدان کا رخ کیا جہاں ایک زیر تعمیر مکان کی اوٹ سے پچھلی رات ویرا سے بات کی تھی مگر مجھے دیکھ کر مایوسی ہوئی کہ خنک ہوا میں نیچے چمکتی ہوئی دھوپ سے لطف اندوز ہونے کے لیے اس میدان میں کرکٹ کھیل رہے تھے۔ شہر میں رادار اچانک کے ہنگامہ ہونے جیسا کہ خدشہ تھا کے بعد شہر کے دوسرے حساس علاقوں کی طرح اس علاقے میں بھی زندگی کے معمولات درہم برہم سے نظر آتے تھے اور شاید اسکول بھی بند تھے کیونکہ تمام خالی گلیوں اور گزرگاہوں پر کھلاڑی بچے ہی نظر آ رہے تھے۔

وہ صورت حال دیکھ کر میں ٹھیک سے چکرا کر رہ گیا اور مجھے اپنی وہ ساری دوڑ دھوپ رائیگاں جاتی ہوئی نظر آنے لگی مگر پھر فوراً ہی خیال آیا کہ فاصلہ کم ہو تو پوزیشن کی تبدیلی لوکیشن فائنڈر پکڑ سکتا تھا لیکن طویل فاصلے کی صورت میں بیس پچاس گز کا فرق زیادہ ویسے بہت کم اثر انداز ہوتا اس لیے میں نے قریب و جوار میں کسی طرف ایسے پوشیدہ ٹھکانے کی تلاش شروع کر دی جہاں میں کسی کی نظر میں آئے بغیر ویرا سے ٹرانسمیٹر پر بات کر سکتا۔

آخر کار میں ایک مسجد کے زیر سایہ پرسکون گوشہ عافیت تلاش کرنے میں کامیاب ہو گیا۔ ظہر کی نماز کا وقت ہو چلا تھا لیکن آثار بتا رہے تھے کہ خانۂ خدا خالی تھا جو دو چار لوگ نظر آ رہے تھے وہ مسجد سے کتراکر گزر رہے تھے کہ سادہ نادیدہ ہاتھ انھیں اندر ان کے معبود کے حضور دھکیل دیں۔

میں نے اس ساز گار ماحول میں جیب سے ٹرانسمیٹر نکال کر کال بٹن دبا کر ویرا کے لیے پیغام نشر کیا اسی وقت اچانک مجھے یاد آیا کہ بے دھیانی میں مجھ سے ایک سنگین حماقت سرزد ہو چکی تھی۔ میرا خیال تھا کہ میرا ٹرانسمیٹر آن ہونے کی صورت میں ویرا مجھ سے بات کیے بغیر بھی میری پوزیشن کا اندازہ لگا سکتی تھی اور دفتر سے وہاں تک میرا ٹرانسمیٹر آن رہا تھا جس کا مطلب تھا کہ ویرا میری لمحہ بہ لمحہ بدلتی ہوئی پوزیشن سے میرے سفر کا اندازہ کر چکی ہوگی مگر تیر کمان سے نکل چکا تھا جسے واپس نہیں لوٹایا جا سکتا تھا۔ البتہ ویرا کی گفتگو سے یہ نکتہ ضرور صاف ہو سکتا تھا۔

ویرا کی طرف سے میری کال کا فوری جواب ملا تھا "تم کہاں غائب تھے؟ میں کافی دیر سے تم سے رابطہ قائم کرنے کی کوشش کر رہی تھی۔ اوور!"

اس کے پہلے ہی فقرے نے میری الجھن دور کر دی۔ اگر میرا ٹرانسمیٹر آن ہونے کی وجہ سے اس کا لوکیشن فائنڈر کام کر رہا ہوتا تو مجھ سے میرے غائب ہونے کے بارے میں دریافت کرنے کے بجائے مجھے یہ بتاتی کہ وہ کافی دیر سے میری بدلتی ہوئی پوزیشن کا جائزہ لے رہی تھی۔

"مجھے بتایا گیا ہے کہ تمہاری کال کئی مرتبہ آئی تھی اسی لیے میں نے جوابی کال کی ہے۔" میں نے اس کا سوال نظر انداز کرتے ہوئے کہا۔ "میری کیا ضرورت پیش آ گئی تم کو؟ اوور!"

"اگر تمہارا کوئی آدمی میرا پیغام سن رہا تھا تو اس نے جواب کیوں نہیں دیا؟ اوور۔" اس کی آواز سے چڑچڑاپن ظاہر ہو رہا تھا۔

"میں نے اپنے لڑکوں کو اس ٹرانسمیٹر کو چھونے تک سے منع کیا ہوا ہے۔ اوور۔"

"کیوں؟" اس کی غصیلی آواز ابھری تھی۔ "مجھے پہلی بار ہی معلوم ہو جاتا کہ میرا پیغام تم کو مل جائے گا تو میں بار بار اپنا وقت ضائع نہ کرتی۔۔۔ اوور۔"

"تم سے ڈر لگتا ہے۔ تم غیر ملکی ہونے کے باوجود اردو پر عبور رکھتی ہو۔ اپنی میٹھی باتوں سے میرے کسی بھی آدمی کی زبان سے بہت کچھ اگلوا سکتی ہو۔ اوور۔"

"آدمیوں سے نہیں اب تو تم سے ہی اگلواؤں گی۔" اس کی تلخ آواز سنائی دی۔ "میرا لوکیشن فائنڈر بتا رہا ہے کہ اس وقت تم اسی پوزیشن پر ہو جہاں سے پچھلی بار بات کی تھی۔ پچھلی بار ہی کے مطابق میرے آدمی نے کراچی کے نقشے پر نشاندہی کی ہے تم فیڈرل بی ایریا کے ایک مخصوص علاقے میں مقیم ہو۔ بہت جلد میں تمہارے ٹھکانے پر پہنچ جاؤں گی۔ اوور!"

"میں بھی اتنا احمق نہیں ہوں ویرا بی بی!" میں نے اپنی حکمت عملی کی کامیابی پر دل ہی دل میں خوشی محسوس کرتے ہوئے کہا۔ "آج میں نے دوسری بار محض اس خیال سے اسی مقام سے تم سے بات کر لی کہ کہیں تمہیں مجھ سے کوئی ضروری کام نہ ہو ورنہ میں پہلے سے تہیہ کیے بیٹھا ہوں کہ تم سے ہر بار نئی پوزیشن سے بات کروں گا تاکہ تم مجھ تک نہ پہنچ سکو۔ اگلی بار تم فیڈرل بی ایریا کے علاقے سے کال کر کے میرے بلاک نمبر کا اندازہ لگا لو گی اور کوششوں میں میرے ٹھکانے تک پہنچ جاؤ گی۔ اگر تم مجھ پر لوکیشن فائنڈر کا راز فاش نہ کرتیں تو شاید میں دھوکے میں مارا جاتا۔

اب بھی اس موڈ میں نہیں آ سکتا اس لیے ان فضول باتوں میں وقت برباد کرنے کے بجائے یہ بتاؤ کہ مجھے کیوں کال کی تھی؟ بے مقصد گپ شپ کرنی ہے تو میں بعد میں بات کروں گا۔ اودر۔"

"اس وقت کیا مصروفیت ہے؟ اودر!" وہ مجھے چڑانے پر تلی ہوئی تھی۔

"یہ میرا ذاتی مسئلہ ہے۔ تمہیں اب ایسے ذاتی سوالات زیب نہیں دیتے۔ اودر۔"

"اوہ! میں بھول ہی گئی تھی کہ بڑی مدت کے بعد غزالہ تمہارے ہاتھ لگی ہے۔" اس نے میرا مضحکہ اڑاتے ہوئے کہا۔ "اور تم دونوں آج کل جوانی کی راتیں اور شہزادوں کے دن گزار رہے ہوگے... ویسے تم بہت بے مروت ہو۔ کم از کم غزالہ سے ہی میری بات کرا دو۔ اودر۔"

"وہ تم سے اس قدر بدظن ہے کہ کبھی تم اس کے سامنے آ گئیں تو وہ تمہارا نرخرہ نوچ لے گی اس لیے اس سے بات کرنے کا خیال اپنے دل سے نکال دو۔ اودر!"

"دفع کرو اسے۔ مجھے بھی اس سے بات کرنے کا کوئی ایسا شوق نہیں ہے۔ میں تو اس سے ماضی کی زیادتیوں پر معذرت کرنا چاہ رہی تھی۔ اب وہ اپنی ایسی تیسی میں جائے۔ وہ تو میرا منہ بعد میں نوچے گی، اسے یہ بتا دینا کہ میں اس کی ایسی چیز نوچوں گی کہ وہ کسی کو منہ دکھانے کے قابل نہیں رہے گی۔ اودر!"

"ان بکواس کے لیے میرے پاس وقت نہیں ہے۔" میں نے غراتے ہوئے کہا۔ "تمہیں یہی اول فول بکنا ہے تو میں سلسلہ منقطع کر رہا ہوں۔ اودر!"

"یہ تو میرا لاڈ پیار تھا۔ کام کی بات اب شروع ہوگی۔" اس کی آواز یک بیک سنجیدہ ہو گئی۔ "یہ بتاؤ کہ تم نے شی سے بغاوت کیوں کی ہے؟ اودر۔"

اس کا یہ سوال بہت عجیب تھا کیونکہ وہ اچھی طرح جانتی تھی لیکن اسے سچی بات نہیں بتا سکتا تھا۔ شی کے خلاف میری مہم کا ابتدا صرف اس وجہ سے ہوئی تھی کہ میں پاکستان کی حدود میں ان کی گھناؤنی سرگرمیوں سے نفرت کرنے لگا تھا اور انہیں یہاں سے اکھاڑ پھینکنا چاہتا تھا جبکہ ویرا یہ سمجھتی رہی کہ میں شی سے باغی ہونے کے بعد انتقامی جذبے کے تحت اس تنظیم کو زیادہ نقصانات پہنچا کر اسے نیست و نابود کرنا چاہتا تھا اسی لیے ہر ملک اور شہر میں چن چن کر ان کے مفادات اور اڈوں کو نشانہ بنا رہا تھا۔

"میرا ماضی کا کوئی پیچیدہ سوال نہیں ہے جو تم اپنے ساتھ میرا بھی وقت برباد کر رہی ہو۔ سیدھی سی بات ہے کہ تم مجھے فنا کرنے پر تلی ہوئی ہو اور میں تم لوگوں کو جڑوں سے اکھاڑ پھینکنے پر تلا ہوا ہوں۔ کل تک تم میرے ساتھ تھیں لیکن آج مجھے دغا دے کر اپنی اصلیت کی طرف لوٹ چکی ہو... اودر!"

"لیکن اب میں دشمنی ختم کر کے دوستی کا پیغام لائی ہوں تو تمہیں ہتھیار نیام میں ڈال لینے میں کیوں شرم آ رہی ہے۔ تمہاری انا کے لیے تو یہی اعزاز کافی ہونا چاہیے کہ شی جیسی تنظیم تم سے سمجھوتے کی خواہش مند ہے۔ تم جانتے ہو کہ شی نے اپنے خلاف لوگوں کو ہمیشہ بھیانک سزائیں ہی دی ہیں۔ اودر!"

"میری دانست میں معاملہ بہت آگے بڑھ چکا ہے۔ دوستی برابری کے ساتھ ہوتی ہے۔ باغی اور چیف میں تو دوستی ہو ہی نہیں سکتی۔ بات صرف اتنی سی ہے کہ میری ذات سے تمہارے باپ یعنی شی کو خاصے نقصانات اٹھانے پڑ رہے ہیں اس لیے وہ ہر قیمت پر میرا راستہ روکنا چاہتا ہے۔ دشمنی سے بات نہیں بنی تو اب تمہیں دوستی کا سفیر بنا کر بھیجا گیا ہے۔ تم سے دوستی کرنے کا مطلب یہ ہوگا کہ میں ایک بار پھر شی کی غلامی قبول کر لوں۔ کچھ عرصے تک مجھے بہلایا جائے گا اور پھر اچانک مجھے بے بس کر کے ذبح کر دیا جائے گا۔ میں دیدہ و دانستہ اپنی شہ رگ تمہارے ہاتھوں میں نہیں دے سکتا۔ اودر!"

"تم اسے شی کی غلامی سمجھتے ہو تو ایک درمیانی راستہ بھی ہے۔ تم ہمیں بھول جاؤ، ہم تمہیں بھول جائیں گے۔ اس طرح تم سکون کی زندگی گزار سکتے ہو۔ یہ کیوں بھول رہے ہو کہ تم اکیلے ہو اور شی ایک خوفناک ہزار پا کی طرح ہر طرف پھیلی ہوئی ہے۔ تم اس سے لڑتے لڑتے اور بھاگتے بھاگتے تھک جاؤ گے۔ ضروری نہیں کہ تمہارا ہر بار مجھ ہی سے سامنا ہو۔ میری جگہ جو بھی آیا وہ بے رحمی کے ساتھ تمہارا پیچھا کر کے تمہیں بری طرح تھکائے گا اور پھر ایک دن تمہارا شکار کر لے گا۔ اودر!"

"یہ بات میں بہت پہلے سمجھ چکا تھا۔ باہر میں اپنے عزائم سے بچھڑا ہوا تھا۔ پاکستان لوٹ کر مجھے وقت اور وسائل میسر آ گئے ہیں اب میں اکیلا نہیں ہوں۔ پچھلی بات کا تلخ تجربہ تمہیں یاد ہوگا۔ کم از کم پاکستان کی حد تک میں تمہارے خلاف ایک ایسا مضبوط گروہ کھڑا کر دوں گا کہ یہاں سے تمہارے قدم اکھڑ جائیں گے۔ پاکستان میں شی کے ہر کارندے کو دلدار آغا جیسے بھیانک انجام کا سامنا کرنا ہوگا۔ اودر!"

"مجھے کچھ اڑتی اڑتی خبریں ملی ہیں کہ شی کے ساتھ یہاں مافیا بھی زور پکڑ رہی ہے اور وہ لوگ بھی تم سے معاہدہ کرنے کے لیے بے تاب رہے ہیں؟ اودر!"

ویرا کے اس سوال نے مجھے چونکا دیا۔ غالباً اس کی ساری

تمہید کا نچوڑ ہی یہ سوال تھا۔ اس نے اپنی دانست میں بڑی چالاکی دکھائی تھی کہ براہ راست کچھ پوچھنے کے بجائے لمبی چوڑی گفتگو کر کے یہ منطقی سوال میرے سامنے لائی تھی۔

"تمہاری خبروں سے مجھے کوئی دلچسپی نہیں۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "مافیا والے آ گئے ہیں تو انھیں آنے دو، میں ان کے بھی پرخچے اڑا دوں گا۔ اور آج میں تمھیں بتاتا ہوں ویرا کہ میں نے تم لوگوں کا گھناؤنا کھیل تمہاری صفوں میں رہ کر کھیلا اور دیکھا ہے۔ اسی کے ساتھ ہیروئن کی تباہ کاریاں بھی اپنی آنکھوں سے دیکھی ہیں۔ خشک اور سوکھے معدوں میں اترنے والا یہ زہر لوگوں میں پھیل کر دماغ اور اعصاب کو تباہ کر ڈالتا ہے اور تم اسے پاکستان میں پھیلا رہی ہو۔ تم ہی جو مافیا' ویرا ہو یا دلدار آغا جو بھی ہیروئن کے کاروبار میں ملوث ہوگا میں اسے بے دردی سے تباہ و برباد کر دوں گا۔ ہیروئن کے خاتمے کو اب میں نے اپنا مشن بنا لیا ہے۔ اوور۔"

"میرا بھی یہی خیال تھا۔" ایئر پیس پر اس کی پرخیال آواز ابھری۔ "مجھے آج اپنے ایک اہم سوال کا جواب مل گیا ہے۔ میں اکثر سوچا کرتی تھی کہ ہیروئن کے خلاف تمہارے جذبات میں جنونانہ شدت کیوں ہے۔ ذاتی مفاد میں کوئی قدم اٹھاتے ہوئے آدمی اپنی ذاتی سلامتی کو زیادہ عزیز رکھتا ہے لیکن تم بدترین حالات میں بھی مجھے بالکل بے خوف نظر آتے ہو جسے میں حماقت اور دیوانگی کے علاوہ کوئی اور نام نہیں دے سکتی۔ اصل بات یہی ہے کہ تم نے ایک مشن بنا لیا ہے اور مشنری ہمیشہ پاگل اور دیوانے ہوتے ہیں۔ ایسی صورت میں تم سے مفاہمت کا امکان کم ہی ہے لیکن پھر صرف میں ہی تمہارے انتقام کا نشانہ کیوں بن رہی ہوں۔ جبکہ تم ایک طرح سے نادانستہ طور پر مافیا کی راہ ہموار کر رہے ہو۔ وہ بھی بڑے پیمانے پر ہیروئن کا کام کر رہے ہیں۔ جب تم نے اپنے کام کو مشن ہی بنا لیا ہے تو صرف مجھی کے پیچھے کیوں پڑے ہو؟ دوسروں کو بھی گھیرو۔ اوور۔"

"تمہاری بدقسمتی یہ ہے کہ میں کافی عرصے تک انڈر کا آدمی رہ چکا ہوں اور ان کے گھر گھاٹ سے واقف ہوں۔ اسی لیے وہ ابھی میری زد میں آئے ہوئے ہیں۔ مافیا والوں کے بارے میں کچھ نہیں جانتا اس لیے وہ ابھی تک مجھ سے بچے ہوئے ہیں۔ جس دن وہ میری نگاہوں میں آ گئے تو پھر میرے انتقام سے نہ بچ سکیں گے۔ میرے نزدیک گلیوں اور بازاروں میں ہیروئن کی پڑیاں بیچنے والے مجرم نہیں ہیں۔ وہ اپنا اور اپنے بال بچوں کا پیٹ بھرنے کے لیے اس لعنتی کام میں ملوث ہوتے ہیں۔ میں یونیورسٹی کے ایسے طالب علموں سے ڈیل کرتا رہا ہوں جنھوں نے اپنی تعلیم کے اخراجات پورے کرنے کے لیے یا گھر کا کوئی کفیل نہ ہونے کی وجہ سے یا بہنوں کی شادی کے لیے پیسہ کمانے کی خاطر یونیورسٹی میں ہیروئن کو متعارف اور رائج کرایا۔ ان کا مقصد صرف پیسہ کمانا تھا وہ حقیقی طور پر مجرم نہیں تھے لیکن ان کی ضروریات نے انھیں مجرموں کے پاس رہن رکھ دیا تھا۔ اس لیے اس سطح کے لوگوں کو میں کچھ نہیں کہتا۔ میری نظروں میں مجرم وہ ہیں جو ایسے مجبوروں کو یکجا اور منظم کر کے حرکت میں لاتے ہیں۔ ان میں سے جو بھی سامنے آ جائے میں رنگ' نسل' زبان' مذہب' فرقے اور وطن کا لحاظ کیے بغیر اسے خاک و خون میں نہلا دوں گا۔ یہ میرا اپنی ذات سے عہد ہے اور آج تم سے وعدہ بھی... تم سے وعدہ اس لیے کر رہا ہوں کہ تم نے مجھ پر مجھی کو ختم کر کے مافیا کے لیے راہ ہموار کرنے کا الزام لگایا ہے۔ میں تمھیں آج بتا دوں کہ میں نے ساری دنیا کا ٹھیکہ نہیں لیا ہوا ہے۔ میں صرف ان کا دشمن ہوں جو صرف میرے وطن کی گلی کوچوں میں ہیروئن کا زہر پھیلاتے ہیں۔ تمہارے مومن خان اور دوسرے قبائلیوں کے کارخانوں تک میری رسائی نہیں ہے جس کی وجہ سے میں ہیروئن کے پیداواری سرچشموں کو ہاتھ نہیں لگا سکتا۔ اس لیے ایسے لوگوں کو میں اپنے ملک اور قوم کا محسن تصور کرتا ہوں جو ہیروئن کا ایک گرام بھی مقامیوں میں فروخت کیے بغیر باہر اسمگل کر دیتے ہیں۔ اوور۔"

اس سے گفتگو کے دوران میں فیڈو مر میں بیٹھا اس شخص کا جائزہ لیتا رہا تھا جو ٹرک کی دوسری جانب کھڑا ہوا بڑی توجہ سے میرا جائزہ لے رہا تھا۔ شاید ویرا سے گفتگو کے دوران میرے لبوں کی اور اضطراری حرکات و سکنات نے اسے میری طرف سے شبہے میں ڈال دیا تھا اور میں اس کی طرف سے بے آرامی محسوس کرتے ہوئے گفتگو ختم کر کے جلد از جلد وہاں سے روانہ ہو جانا چاہ رہا تھا۔

"یہ تمہاری سنگدلی اور خود غرضی ہے کوبی!" ویرا کی آواز سنائی دی۔ "مشنری بننا آسان ہے اس منصب کو نباہنا مشکل ترین کام ہے۔ مشنری ہر ایک کا محسن اور مہربان ہوتا ہے۔ تم یہ کیا کہہ رہے ہو کہ یہاں ہیروئن بیچنے والے تمہارے دشمن اور باہر سے اسمگل کرنے والے تمہارے محسن ہیں۔ کیا امریکی اور یورپی تمہارے لوگوں کی طرح اپنی قوم کا بیش قیمت اثاثہ نہیں ہیں۔ ان کو بچا کر تم دوسروں کو تباہی میں دھکیلنے کا عزم کر کے مشنری تو نہیں کہلا سکتے۔ اوور۔"

"میں نے پیغمبری کا دعویٰ نہیں کیا ویرا ڈارلنگ!" میں آئینے میں اس شخص پر نگاہ رکھتے ہوئے جواب دیا۔ "میرے پاس زیادہ وقت نہیں ہے اس لیے مختصراً یہ سمجھ لو کہ بیک وقت پوری دنیا کی اصلاح کا مشن ایک پیغمبری کا ہو سکتا ہے۔ دوسروں پہ خیرات گھر سے شروع ہونے والا محاورہ صادق آتا ہے۔ پاکستانی معاشرے سے ہیروئن کے مہلک اثرات سے محفوظ کرنے کے بعد ہی میں

چمڑی والے آقاؤں کے بارے میں کچھ سوچ سکوں گا۔ مجھے باوثوق ذرائع سے معلوم ہوا ہے کہ ہمارے ان گورے آقاؤں نے منصوبہ بنایا ہے کہ پاکستان میں تیار ہونے والی ہیروئن کی پاکستان میں ہی کھپت بڑھائی جائے تاکہ ان کے بچے اور جوان ہیروئن کی ہلاکت خیزیوں سے محفوظ رہ سکیں۔ میں بالکل بالکل ہی سہی لیکن مسلمان ہوں۔ ہم ایک تھپڑ کھا کر دوسرا رخسار پیش کرنے کے فلسفے پر یقین نہیں رکھتے بلکہ تھپڑ کے جواب میں اتنی ہی شدت سے تھپڑ رسید کرنے کے قائل ہیں۔ جس دن اس خبر کی تصدیق ہو گئی تو میں منصوبہ سازوں کے ہر گھر کو ہیروئن سے روشناس کرانے کو اپنا مشن بناؤں گا۔ اس پر تم کو اعتراض ہونا چاہیے نہ مجھے کوئی شرمندگی ہوگی۔ اوور۔"

"تم جو کچھ کہتے ہو اس کے پیچھے خود ساختہ دلائل پر انحصار کرتے ہو۔ کیا یہ ممکن نہیں کہ میں تم سے ایک بار مل لوں؟ میرے پاس ایسی معلومات موجود ہیں کہ تمہاری آنکھیں کھل جائیں گی۔ تم اپنے محافظوں کا حصار قائم رکھنا، میں تنہا آؤں گی اور وعدہ کرتی ہوں کہ اس میں کوئی سازش نہیں ہوگی۔ اوور۔"

"میں تھوڑی دیر بعد خود تم سے رابطہ قائم کروں گا۔ اس وقت میرے کچھ مہمان آ گئے ہیں اس لیے میں ایڈیشن آف کر رہا ہوں لیکن اتنا بتا دوں کہ اب میں نئی جگہ سے بات کروں گا۔ اوور اینڈ آل۔"

ایڈیشن آن کرتے ہی میں نے اپنی کار کا اگنیشن آن کر کے انجن اسٹارٹ کر لیا۔

مسجد کے سامنے سے کار پیچھے ہٹتے ہی میری نگرانی کرنے والے نے آگے چلنا شروع کر دیا تھا مگر میں کار گھما کر اسی سمت میں اس کے پاس تک گیا۔

"آپ کہاں جا رہے ہیں؟" میں نے ہینجر سیٹ کا شیشہ گرا کر اس شخص سے سوال کیا جو میری اس دیدہ دلیری پر بُری طرح بوکھلایا ہوا نظر آ رہا تھا۔

"ہاں لینے کلب جا رہا ہوں۔" اس نے اپنا گلا صاف کر کے الجھی پھنسی آواز میں کہا۔

"اس گاڑی میں کیا نظر آ گیا تھا جو آپ پان بھول کر پندرہ منٹ سے اسے گھور رہے تھے؟" میں نے خشمناک تیوروں کے ساتھ سوال کیا۔

"م... میں تو کچھ بھی نہیں گھور رہا تھا۔ آپ کو کوئی غلط فہمی ہوئی ہے۔" وہ میرے تیوروں سے گھبرا کر مدافعانہ انداز میں پیچھے ہٹتے ہوئے ہکلایا۔

مجھے شبہ تھا کہ کہیں وہ کوئی سرکاری اہلکار یا دشمن کا آدمی نہ ہو لیکن اس کے اضطراری ردعمل سے میں نے اندازہ لگایا کہ وہ بے چارہ ایک عام سا راہ گیر تھا جو میری کسی حرکت سے میری طرف متوجہ ہو گیا تھا ورنہ اس کا کوئی مخصوص ارادہ نہیں تھا۔

"اچھا ہو تو جاؤ میں تمہیں گھر تک پہنچا دوں گا۔" میں نے اس شریف آدمی کو پیش کش کی۔

جواب میں اس کے حلق سے ایک ڈری ڈری سی بے معنی آواز برآمد ہوئی اور اس نے اچانک پلٹ کر دوڑ لگا دی۔ غالباً میری پیشکش نے اسے خوف زدہ کر دیا تھا کہ اگر وہ سیدھی طرح گاڑی میں سوار نہ ہوا تو میں اُسے طاقت یا اسلحے کے بل پر زبردستی اغوا کر لوں گا۔ شہر میں دلاور آغا کے جیسے تیسے فساد کے بعد سے جو صورت حال چل رہی تھی اس کی روشنی میں بھاگنے والے کا خوف ایسا بے جا بھی نہیں تھا۔

ٹیلی فون ایریا میں مجھے کوئی خاص کام نہیں تھا بلکہ میں صرف دیبا کو کال کرنے کے لیے ادھر آیا تھا اس لیے واپسی میں بھی سیدھا ٹریڈ لائن کے دفتر کی طرف ہو لیا۔ اس بھاگ دوڑ کے نتیجے میں کم از کم ایک اہم بات یہ معلوم ہو گئی تھی کہ صرف میرا ایڈیشن آن ہونے کی صورت میں دیبا کا کوئی سیٹ بااختیار کام نہیں کر سکتا تھا۔ اس کی کارکردگی کے لیے دونوں طرف سے گفتگو کا ہونا ضروری تھا۔ شاید سمت نما لہریں فریکوئنسی کے میدان آغا کی لہروں کے ساتھ ہی حرکت میں آتی تھیں۔

دفتر میں گیٹ پر کوئی موجود نہیں تھا۔ میں نے اندر داخل ہو کر ٹیلی فون آپریٹر سے چوکیدار کے بارے میں استفسار کیا تو پتا چلا کہ چونکہ دفتر میں اس وقت آپریٹر کے علاوہ اور کوئی موجود نہیں تھا، بینڈ سب کو چھٹی کر عبادت کے بالائی حصے میں لے گیا تھا اور آپریٹر سے کہہ گیا تھا کہ کوئی بھی فون آئے تو متعلقہ شخص کے باہر ہونے کا عذر کر کے صرف پیغام نوٹ کر لیا جائے۔

پیغامات میں کوئی اہم بات نہیں تھی۔ آپریٹر کو سینڈوچ لانے کی ہدایت دے کر میں سیدھا اپنے دفتر میں چلا گیا۔ اندر گھستے ہی مجھے ایک شدید ذہنی جھٹکے کا سامنا کرنا پڑا اور میرے قدم دروازے پر ہی جم کر رہ گئے کیونکہ میری کرسی پر بغیر گردن کا ایک قدِ آدم انسانی دھڑ نمایاں ہو رہا تھا۔

وہ منظر میرے لیے اس قدر غیر متوقع اور سنسنی خیز تھا کہ میں کئی ثانیوں تک اپنی جگہ سے جنبش نہ کر سکا۔ پھر میں نے اپنی میز کے قریب جا کر دیکھا کہ وہ ہوا سے بھرے جانے والا پلاسٹک کا ایک قدِ آدم پتلا تھا جس کی گردن کاٹ کر وہ حصہ کسی محلول سے جوڑ دیا گیا تھا تاکہ اس جگہ سے غبارے میں بھری جانے والی ہوا خارج نہ ہو۔ اس میں قدرے کم حجم کی ٹانگیں وغیرہ جوڑ کر اسے میری کرسی پر ٹیپ کے ذریعے اس طرح چپکایا گیا تھا کہ دور سے اصل صورت حال کا اندازہ لگانا ممکن نہیں تھا۔

ٹریڈ لائن مافیا کا ہیڈ کوارٹر تھا۔ یہ ممکن ہی نہیں تھا کہ کوئی پلاٹیا

بھی کسی کی نظروں میں آئے بغیر میرے دفتر تک رسائی حاصل کر سکے
اگر کوئی آیا ہوتا تو اپ سیٹر مجھے ضرور بتاتی۔ اس کی لاعلمی کا مطلب تھا کہ کوئی
خفیہ طور پر میرے دفتر تک پہنچنے میں کامیاب ہو گیا تھا۔ ویسے تو
اس پتلے میں ہوا بھرنے اور نکالنے کا سوراخ بھی ہونا چاہیے تھا مگر میں
نے بروقت اپنے سگریٹ والے ہاتھ کو پلاسٹک کے خول میں سوراخ
کرنے سے روکا اور ٹیپ اکھاڑ کر وہ پتلا اسی حالت میں دور
اچھال دیا۔

پتلے کو دیکھ کر کوئی بچہ بھی یہ اندازہ لگا سکتا تھا کہ اصل کھلونے
میں گردن سے اوپر چہرہ بھی موجود رہا ہوگا جسے کاٹ کر جدا کر دیا گیا
تھا۔ بادی النظر میں وہ سر کٹا مجسمہ مجھے اپنے کسی حریف کی جانب سے
وارننگ کی علامت کے طور پر نظر آ رہا تھا۔ اس کے ذریعے مجھے یہ
جتلانے کی کوشش کی گئی تھی کہ اگر میں نے اپنی سرگرمیاں ترک نہ کیں تو
جس طرح وہ پتلا میرے دفتر میں پہنچایا گیا تھا اسی طرح میرے دفتر
میں یا شہر میں کہیں بھی میری گردن کاٹ کر دل و دماغ کے سامنے
رشتوں کو منقطع کیا جا سکتا تھا۔

سینڈرا اس پتلے کو دیکھ کر گھبرا گیا۔ وہ مان ہی نہیں سکتا تھا کہ
کوئی شخص ان لوگوں کی نگاہوں میں آئے بغیر دفتر میں گھس سکتا تھا۔

"مگر یہ منحوس پتلا تمہارے سامنے ہے۔" میں نے اس کے
بشرے کا بغور جائزہ لیتے ہوئے سرد لہجے میں کہا۔ "یہ یہاں
کیسے آ گیا؟"

"اس کا ایک ہی مطلب ہے کہ کوئی خطرناک دشمن ہماری
راہ پر لگا ہوا ہے۔" اس نے خوف زدہ نظروں سے اس آسیبی پتلے کو
گھورتے ہوئے کہا۔ "اندر کے سب آدمی میرے اعتماد کے ہیں۔
باہر سے یہاں پراسرار طور پر کسی کا آ جانا ناممکنات میں سے ہے۔ مجھے
دیکھنا ہوگا کہ یہ مجسمہ یہاں کیسے آیا؟"

"آنے والے کو اتنی مہلت دی گئی تھی کہ اس نے اس پتلے
کو بیٹھنے کے انداز میں میری کرسی کے ساتھ چپکایا ہوا تھا۔ اسے میں
نے اکھاڑ کر دور پھینکا ہے۔ تم نے دفتر سے اپنے تمام آدمی اندرونی
رہائشی حصے میں کیوں بلا لیے تھے؟ میرا خیال ہے کہ یہ کارروائی اسی
دوران میں کی گئی ہے۔"

"میرے لیے یہ سب ناقابل فہم ہے۔" وہ الجھن آمیز لہجے
میں بولا۔ "میں قسم کھا سکتا ہوں کہ میرا کوئی آدمی ایسی حرکت میں ملوث
نہیں ہو سکتا مگر پھر بھی مجھے دیکھنا ہوگا۔"

"اسے بہت باریکی کے ساتھ دیکھو!" میں نے ناخوشگوار
لہجے میں کہا۔ "سانپ کے بل میں چوہے شکار کھیلنے لگیں تو سانپ
کو خاموشی سے خودکشی کر لینی چاہیے۔"

"میں دیکھتا ہوں۔" وہ دستے وزن پر لنگڑاتے ہوئے بولا۔

"اس وقت ساڑھے بارہ بجے ہیں۔ دو بجے میرے آدمی پوری طرح
تیار ہوں گے۔ تم جب چاہو تین ملیے کے اڈے پر دھاوا بولنے کا
حکم دے سکتے ہو۔ آج ہم اس کی اینٹ سے اینٹ بجا دیں گے۔"

"اس کی اینٹیں بجانے سے پہلے اپنے لنگر بچانے کی کوشش
کرو کہیں ایسا نہ ہو کہ پتلے کی طرح ہم میں سے کسی کی گردن پہلے کاٹی
جائے۔ یہ دھمکی میرے ساتھ ساتھ تمہارے لیے بھی ہے۔"

"میں دیکھتا ہوں۔" اس نے جاتے جاتے کہا اور میرے کمرے
سے نکل گیا۔ وہ منحوس بگردن زدہ پتلا وہیں پڑا رہ گیا۔ میں نے کرسی
چھوڑ کر اس کا ہوا کا سوراخ کھولا اور پھر جلتی ہوئی سگریٹ کا سرا لگا
کر پتلے پلاسٹک میں جا بجا سوراخ کر دیے۔ پتلے کی ہوا نکال کر
میں نے اسے چھوٹی سی تہہ میں تبدیل کر کے ردی کی ٹوکری میں ڈال دیا۔

وہ ایک ناگہانی مرحلہ تھا جو درمیان میں حائل ہو گیا۔ اس سے
نمٹتے ہی میں نے برقی سوئچ کی مدد سے اپنے کمرے کو مقفل کیا اور
پھر دراز سے رابطے کے لیے ٹرانسمیٹر نکال لیا۔

"اوہ ایم! تم تو شہر کے کسی دوسرے حصے میں پہنچے ہوئے ہو۔"
غالباً اس نے اپنے لوکیشن فائنڈر کا جائزہ لیتے ہوئے تحیر زدہ آواز
میں کہا۔

"ذہن اور رفتار میں ہم آہنگی ضروری ہے۔" میں نے سپاٹ
لہجے میں کہا۔ "میں نے تم سے وعدہ کیا تھا جو پورا کر دیا۔ اب تمہیں جو
کچھ کہنا ہے وہ جلدی سے کہہ ڈالو۔ میرے پاس زیادہ وقت نہیں
ہے۔ اوور۔"

"تم کسی احمق دیہاتی کی طرح لٹیرے کرسٹی کے پیچھے پڑے
ہوئے ہو لیکن تمہاری ناک کے نیچے مافیا والے دن رات موج منا
رہے ہیں۔" اس کی آواز بھی جذبات سے یکسر عاری تھی۔ "ہمیں
معلوم تھا کہ وہ یہاں سرگرم ہیں لیکن ان کے سربراہ کی ذات پوشیدہ
تھی۔ اب پتا چلا ہے کہ وہ جرمنی کا ایک سزا یافتہ قیدی ہے اور اس
جگہ جرمنی کی جیل میں اپنے ہم شکل کو پھنسوا کر یہاں عیش کر رہا ہے ہم شکل
کی اچانک موت سے اس کا یہ راز فاش ہو چکا ہے۔ اگر تم اپنے مشن میں
واقعی مخلص ہو تو اس کا سراغ لگاؤ۔ اس کی تلاش میں جرمنی سے خفیہ
پولیس کا ایک افسر روبرٹ کا ناولی یہاں آیا ہوا ہے۔ تم اس سے
بھی تعاون کرو گے تو ایک ہی جھٹکے میں یہاں سے مافیا کا صفایا
ہو جائے گا..."

وہ بول رہی تھی اور میرا دماغ سن تھا۔ مجھے بھی نہیں آ رہا تھا کہ
کیا جواب دیا جائے۔ مافیا والے ان کے ہر راز سے واقف تھے!
ویلما فیا کی اندر کی خبریں سنا رہی تھی۔ دنیا اس وقت اتنی مختصر اور
سکڑی ہوئی محسوس ہو رہی تھی کہ کسی کی نظروں سے چھپا کر کچھ کرنے
کی کوشش ہی سرے سے بے سود نظر آ رہی تھی۔

کے ہولناک نظم و ضبط اور معلومات کے ذرائع نے مجھے ششدر کر کے رکھ دیا تھا۔ اپنی دانست میں دونوں فریق پوری احتیاط کے ساتھ سنبھل سنبھل کر اپنی چالیں چل رہے تھے۔ رازداری کا پورا اہتمام کر رہے تھے لیکن پھر بھی وہ ایک دوسرے کی صفوں میں اس طرح گھسے ہوئے تھے کہ دونوں کو اپنے حریف کی اندر کی خبریں معلوم تھیں۔ تھوڑی دیر پہلے سیٹھ حبیب جیوانی نے ویرا کی پاکستان آمد کے بارے میں اپنے قوی شبہات کا اظہار کرتے ہوئے مجھے ویرا کے جہاز کی روانگی کے ساتھ ہی اس کا رجسٹریشن نمبر تک دے دیا تھا اور اس وقت ویرا مجھے سیٹھ حبیب جیوانی کی تلاش کی مہم پر پاکستان آئے ہوئے جرمن خفیہ پولیس کے افسر ہربرٹ کارا ڈیلی کے بارے میں بتا رہی تھی۔

لیکن اس کے ساتھ مجھے حیرت تھی کہ وہ دونوں ایک دوسرے کے بارے میں بڑی بڑی خبروں سے واقف ہونے کے باوجود اس حقیقت سے بے خبر تھے کہ میرے ان دونوں سے رابطے تھے اور میں ان شہ زور حریفوں کو ایک دوسرے سے ٹکرا کر انہیں نڈھال کرا دینے کے منصوبے بنا رہا تھا۔

"یہ دکھ بہت برا ہے ڈیئر!" ویرا کی آواز [illegible] پر سنائی دے رہی تھی۔ "تھوڑی دیر پہلے تم نے مجھے وطن اور ہم وطنوں سے محبت کے بارے میں قائل کرنے کی کوشش کی تھی لیکن یاد رکھو کہ سائنس اور خاص طور پر مواصلات کے ذرائع کی بے پناہ ترقی نے ہر مقصد کے لیے جغرافیائی سرحدوں کو بے مقصد لکیروں میں بدل کر رکھ دیا ہے۔ ہر طرف صرف اور صرف طاقت کا راج چل رہا ہے۔ جو طاقت ور ہیں، وہ جب چاہتے ہیں ان سرحدوں کو عبور کر کے کسی بھی ملک میں خونریزی اور افراتفری کا بازار گرم کر کے فاتحوں کی طرح واپس لوٹ جاتے ہیں اور جو کمزور ہیں، وہ اپنے ملکوں، شہروں بلکہ گھروں تک میں بھی محفوظ نہیں ہیں۔ تم نے پیغمبر اور مشنری کی بات چھیڑی تھی۔ اچھا ہوا کہ تم نے پیغمبری کے دعوے سے اپنی برأت ظاہر کر دی لیکن مشنری بن کر بھی تم اپنے اوپر ظلم کر رہے ہو۔ مشنری دوسروں کے لیے گالیاں اور پتھر کھاتا ہے بلکہ آج کے دور میں تو شاید اسے گولیاں ہی کھانی پڑیں گی۔ یہ مافیا میں آسمان سے اترے ہوئے یا جہنم سے گرائے گئے لوگ کام نہیں کرتے۔ یہاں سب کا کاروبار تمہارے ہی سیکڑوں بلکہ ہزاروں ہم وطنوں کے سہارے چل رہا ہے اور روز بروز فروغ پا رہا ہے۔ مشنری بن کر تمہیں سب سے پہلے اپنے ان خود غرض ہم وطنوں سے جان گسل مقابلہ کرنا پڑے گا۔ چند ہی دن میں تم چوکڑی بھول جاؤ گے۔ تمہارے یہ ہم زبان اور ہم نسل لوگ ہی تم کو چیر پھاڑ کر رکھ دیں گے۔ وطن پرستی کا نشہ بہت گہرا ہوتا ہے مگر یہ تم جیسے پڑھے لکھے آدمی کو زیب نہیں دیتا۔ یہ سستے نعرے سیاست دان غریب اور ان پڑھ لوگوں کو ورغلانے کے لیے ایجاد کرتے ہیں۔ جہاں ان کے مفادات پر ضرب پڑتی ہے یہ جیالا کر وطن اور قوم پرستی کی دہائی دینے لگتے ہیں اور بیسیوں جیالوں کو ایک ہی جلسے میں ڈھیر کرا دیتے ہیں۔ اس لیے یہ گھٹیا باتیں چھوڑو، کچھ کرنا ہی چاہتے ہو تو صرف اور صرف اپنے لیے کرو۔ اپنی ذات اور اپنے گھر کو مضبوط بناؤ۔ اسی کو اپنا وطن اور ملک سمجھو تاکہ تمہارا کوئی احمق ہمدرد بھی تمہاری طرف ٹیڑھی آنکھ سے نہ دیکھ سکے۔ تم سے میری بہترین دوستی رہی ہے۔ ہم نے خلوت اور جلوت میں اکٹھے رہ کر بہترین وقت گزارا ہے۔ اس لیے میں تمہیں یہ مخلصانہ مشورہ دے رہی ہوں۔ اسے قبول کرنے میں عار محسوس کرتے ہو تو چند روز کے لیے مجھے بھول کر ہربرٹ کارا ڈیلی کی مدد کرو۔ مجھے امید ہے کہ تمہیں اس کام میں دلی خوشی محسوس ہوگی لیکن مجھے یہ بھی یقین ہے کہ اس کے ساتھ مافیا والوں کی شہ پر تمہارے اپنے ہم وطن افسر تمہارے خلاف فائلیں کھول لیں گے۔ مافیا چیف بیچارا ہے یا مارا جائے لیکن یہ بات یقینی ہے کہ تم بہت جلد اپنی زندگی سے بیزار ہو کر خودکشی کے امکانات پر غور کرنے لگو گے۔۔۔ اوور۔" وہ اپنی گفتگو کے دوران میں کوئی قابل ذکر وقفہ دیے بغیر تسلسل کے ساتھ بولتی ہی چلی گئی۔

اس کی انتہائی فکر انگیز گفتگو سنتے ہوئے میرا ذہن مسلسل کام کر رہا تھا اور آخر کار میں ایک اہم ترین سوال کا جواب پا لینے میں کامیاب ہو گیا تھا۔

سیٹھ حبیب جیوانی نے ویرا کے جہاز کے بارے میں مجھے جو کچھ بتایا یا ویرا نے ہربرٹ کارا ڈیلی کے بارے میں جو کچھ کہا، ان دونوں باتوں کا تعلق بیرون پاکستان بلکہ زیادہ مناسب الفاظ میں مغربی دنیا سے تھا۔ ایک خبر کا ماخذ اٹلی تھا اور دوسری کا جرمنی۔

اس کے برعکس وہ دونوں کراچی کی اہم خبروں سے بے خبر تھے۔ نہ ویرا کو یہ معلوم تھا کہ میں باقاعدہ مافیا سے مل چکا تھا اور نہ سیٹھ حبیب جیوانی کو یہ اندازہ ہو سکا تھا کہ پچھلی رات اس کے آدمیوں کے ساتھ تصادم میں ویرا بنفس نفیس معراج دین عرف ملنگ جی کے آدمیوں کی راہنمائی کر رہی تھی۔

ان واضح تضادات سے صرف ایک ہی سیدھا سادا

نتیجہ اخذ کیا جا سکتا تھا کہ خاص طور پر یورپ میں ان دونوں جرائم پیشہ تنظیموں کے تخریبی کے ذرائع حیرت ناک حد تک منظم اور ایک دوسرے کے خلاف مؤثر تھے جب کہ پاکستان میں اس میدان میں دونوں کی ہی کارکردگی مایوس کن تھی لیکن جو تم مجھے دونوں طرف سے شہ ملنے کے بجائے دونوں تنظیمیں میرے لہو کی پیاسی ہو چکی ہوتیں۔

"تمہاری تقریر خاصی دل پذیر بنتی دیا ہے بل!" میں نے اس کے خاموش ہونے پر اس کا مضحکہ اڑانے والے لہجے میں کہا۔ "لیکن تم خود مجھے بھاری کا تحفہ دے چکی ہو اس لیے یہ بات میرے حلق سے نہیں اتر سکتی کہ میں اپنے جسم میں صرف اپنی آنکھوں کی حفاظت کروں اور دوسرے اعضا کو جرم کی تباہی کے لیے کھلا چھوڑ دوں۔ میں ابھی صاحب اولاد نہیں ہوں لیکن یہ جانتا ہوں کہ اگر آج میرے شہریوں کے بچے کھلے بندوں ہیروئن پینے لگے تو کل میرے بچے بھی اس موذی نشے سے نہیں بچ سکیں گے اس لیے تم مجھ پر اپنا وقت ضائع کرنے کے بجائے اپنی پسپائی کی منصوبہ بندی کرو۔ تمہارے خلاف کامیابی حاصل کرنے میں مجھے شاید دیر تو ہو سکتی ہے لیکن یاد رکھو کہ فتح میری ہی ہوگی... اوور!"

"ہیرسٹ کارادلی سے تعاون نہیں کرو گے؟" اس کی طنزیہ آواز ابھری۔ "معلوم ہوتا ہے کہ مافیا والوں سے تمہارا کوئی گٹھ جوڑ ہو گیا ہے۔ اوور!"

"تم میرے سامنے ہو اس لیے مخاطب تمہی کو کرتا ہوں لیکن میری دشمنی تمہارے پورے قبیلے سے ہے۔ میں دیکھوں گا کہ مافیا چیف کی بیخ کنی کے لیے میں کیا کر سکتا ہوں... اوور!" میں نے اس کے طنزیہ لہجے پر تاؤ کھائے بغیر پرسکون لہجے میں کہا۔

"میں تمہیں ایک بار پھر بتائے دیتی ہوں کہ تم اپنے ان ہم وطنوں کے لیے یہ مصائب جھیل رہے ہو جن کے دلوں میں ایک دوسرے کے لیے ذرا سی بھی رواداری باقی نہیں ہے۔ تم نے دیکھ لیا کہ باغی مرتے مرتے بھی سوالاکھ کا ہوتا ہے۔ دلدار آغا نے اپنی مکمل شکست کو گلے لگانے سے پہلے اپنی مکاری سے کام لے کر تمہارے اس شہر میں بسنے والوں کو بھوکے کتوں کی طرح کتنی آسانی کے ساتھ آپس میں لڑوا دیا تھا۔ تم نے اسے مار دیا لیکن اس کی سلگائی ہوئی آگ کی چنگاریاں تمہیں اپنا رنگ دکھاتی رہیں گی... اوور!"

"ایسی منافقت کی باتیں نہ کرو ویرا!" میں نے تحمل سے کام لیتے ہوئے کہا۔ "دلدار آغا جیسے بے ضمیر لوگ صرف یہاں نہیں ہوتے۔ گھٹیا لوگوں کے معاملے میں تمہارا ترقی یافتہ معاشرہ بھی نہ صرف خود کفیل ہے بلکہ ایسے لوگوں کو رنگ دار معاشروں میں برآمد بھی کر سکتا ہے... اوور!"

"کیا مجھ پر کیچڑ اچھال رہے ہو؟ اوور!" اس کی برہم آواز ابھری۔

"میں ایک عام سی بات سمجھا رہا تھا۔ تم اپنے بارے میں اتنی حساس کیوں ہو گئی ہو؟ ویسے یہ تو حقیقت ہی ہے کہ غلط وطن میں تمہارا کام آگے بڑھانے والوں کی خاصی تعداد یہاں ہے جب ہی تم کو یہاں آ کر اپنی صلاحیتوں کے جوہر دکھانے کا موقع ملتا رہتا ہے۔ دلدار آغا تم واصل جہنم ہو چکا ہے لیکن تمہارے مقدر نے یاوری کی تو مجھے یقین ہے کہ تم یہاں جلد ہی اس کا کوئی ہم زاد پیدا کر لو گی... اوور!"

"ظاہر ہے کہ میں اسی خلا کو پر کرنے کا بندوبست کرنے کے لیے یہاں آئی ہوں۔ تم سے جو ہو سکے وہ کر لو مگر تم میرا راستہ نہیں روک سکو گے۔ اوور!"

"اور نہ تم میرا کچھ بگاڑ سکو گی۔ اوور!" میں نے ٹکڑا لگایا۔

"لیکن یہ یاد رکھنا کہ اب تم جاذ فلد ماسیوٹیکل کے خلاف کوئی قدم نہیں اٹھاؤ گے!" اس کی بادبی آواز گونجی۔ "جس دن تم نے فیکٹری کے خلاف کوئی تخریبی کارروائی کی اسی دن سے جہانگیر کے بدن کی ہڈیوں میں ڈرل مشین سے سوراخ ہونے شروع ہو جائیں گے... اوور!"

"تم نے بد عہدی کی ابتدا کی تو میں اس نازو کی خطا کو بھولا رہوں گا۔ میں تمہاری مجبوریوں سے اچھی طرح واقف ہو چکا ہوں اس لیے امید ہے کہ یہ دو طرفہ معاہدہ برقرار رہے گا۔" میں نے اندھیرے میں تیر چلایا۔ "ویسے تم مجھ سے ملنے کے لیے کب آ رہی ہو؟ اوور!"

"تمہارے دماغ میں لچک نہیں رہی ہے اس لیے میں نے اپنا ارادہ بدل دیا ہے۔" اس کی آواز یک لخت مضمحل ہو گئی۔ "تم سے تو اب جلد ہی کسی اور انداز میں ملنا ہوگا۔ اوور!"

"چلو! میں اس وقت کا بھی انتظار کر لوں گا۔ اوور اینڈ آل۔" میں نے ایمیٹر آف کر دیا۔

میں نے یک طرفہ طور پر گفتگو کا سلسلہ منقطع کر دیا تھا لیکن ویرا سے ہونے والی بات چیت کی بنا پر ذہن میں بہت واضح سی سنسناہٹ ہو رہی تھی۔

پاکستان میں ہیروئن اور ناجائز اسلحے کے

کے لیے شی کی منظم جدوجہد کو بہت قریب سے دیکھ کر مجھے ان لوگوں سے نفرت سی ہو گئی۔ چند برس پرانی بات تھی کہ پاکستان میں عام لوگ ہیروئن کے موذی نشے کے وجود تک سے باخبر نہیں تھے۔ شوقین مزاج نوجوانوں کی آشنائی بس اس ہیروئن سے تھی جو فلمی پردے پہ اپنی اداکارانہ صلاحیتوں اور فلاپ ہائیڈ کے جوہر دکھاتی تھی۔ ان دنوں مزدور طبقے کے محروم اور ناآسودہ لوگ مشقت کی جتی میں کا ٹکو بہلانے کے لیے زیادہ سے زیادہ چرس کا نشہ کرتے تھے جس کا استعمال آسان نہیں تھا کیونکہ سگریٹ کے تمباکو کے ساتھ سلگتی ہوئی چرس کی تیز بو دور تک پھیلتی تھی اس لیے لوگ آزادانہ طور پر اسے استعمال نہیں کر سکتے تھے۔ کونوں کھانچوں میں دبک کر اور عام شہریوں سے چھپ کر چرس پیتے تھے ان دنوں شی بھی چرس کے کاروبار میں ملوث تھی۔ پھر شی کے بڑوں نے ایک منظم سازش اور منصوبے کے تحت پورے شہر سے چرس غائب کرا دی۔

اس ہولناک قحط کی وجہ سے عادی نشے بازوں میں صف ماتم بچھ گئی۔ چند روز تک وہ سفاکانہ عمل برقرار رکھنے کے بعد شہر میں یک بیک ہیروئن کے ہوش ربا سفوف کی ننھی ننھی پڑیاں چرس فراہم کرنے والے اڈوں سے مفت تقسیم کی گئیں۔ چرس کو ترسے ہوئے نشے بازوں نے ہیروئن کو چرس سے سوگنا بہتر پایا کیونکہ اس نشے کا پہلا ہی کش انہیں نئے جہانوں کی سیر کرانے لگتا تھا۔ پھر ہیروئن کی مانگ پیدا ہوتے ہی اس کے داجبی دام مقرر کر دیے گئے جو مانگ بڑھنے کے ساتھ ساتھ تیزی سے بڑھتے چلے گئے اور یوں ہیروئن ایک اجنبی جنس ہونے کے باوجود پاکستان کی سرزمین میں مضبوطی سے پنجے گاڑتی چلی گئی۔

اس نشے میں نہ بو تھی نہ کوئی مخصوص ذائقہ لیکن سرور ہر نشے سے ہزاروں گنا زیادہ ملتا تھا اس لیے ہیروئن مزدور اور نچلے طبقے سے نکل کر متوسط اور خوشحال لوگوں میں بھی مقبول ہونے لگی پھر مجبور طلبا کے سہارے اسے کالجوں اور جامعات میں متعارف کرایا گیا۔ ہیروئن وہاں بھی نئی نسل کے سر پہ چڑھ کر ناچی اور فیشن سے ہوتے ہوتے وبائی عادت کی صورت اختیار کر گئی۔ میں نے وہ سارے مراحل بچشم خود دیکھے تھے بلکہ ان گھناؤنی کارروائیوں میں شی والوں کا

مؤثر ترین آلۂ کار بنا رہا تھا۔

اس وقت تک میں شی کے اوورش سے واقف نہیں تھا۔ میں اسے چرس، ہیروئن اور دوسری منشیات کی تجارت کرنے والے مجرموں کا ایک منظم اور مضبوط گروہ سمجھتا تھا۔ لیکن ان کے ناپاک عزائم سے واقف ہونے کے بعد میں نے درپردہ ان کے مفادات کو زک پہنچانا شروع کر دی لیکن میرا وہ ڈبل کردار زیادہ دن نہ چل سکا اور مجھے کھل کر ان کے سامنے آنا پڑ گیا۔

میں نے پاکستان سے ہیروئن کے سدباب کو اپنا مشن بنایا تھا لیکن وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ مجھے احساس ہو رہا تھا کہ میں جوش کے عالم میں سنگلاخ زمین چھوڑ کر دلدل میں جا گھسا تھا جہاں میں لمحہ بہ لمحہ اندر ہی اندر دھنستا جا رہا تھا۔

شی کی مخالفت مول لے کر میں نے بہت جارحانہ انداز میں ان کو ہر طرح نقصان پہنچایا تھا۔ پاکستان میں ان کی قابل رشک تنظیم کے چیتھڑے اڑا دیے تھے ان کے اہم کاروباری اور مواصلاتی اڈوں کو تباہ کیا تھا پاکستان سے فرانس تک کئی مقامات پر ان کے غیر قانونی بارودی ذخائر کو نیست و نابود کیا تھا لیکن دنیا کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک اتنی بڑی کارروائیاں کرنے کے باوجود مجھے بے فکری کے چند لمحے میسر نہیں ہو سکے تھے۔ مجھے ہر آن شی کی طرف سے کسی ناگہانی اور مہلک حملے کا خوف لاحق رہتا تھا جس کی وجہ سے میرے اعصاب پر برا اثر پڑ رہا تھا کیونکہ عملاً میں ہر وقت حالت جنگ میں تھا اور میں اچھی طرح جانتا تھا کہ میری غفلت کا پہلا لمحہ میری زندگی کا آخری لمحہ بن سکتا تھا۔ اسی دفاعی فکر اور اعصابی تناؤ کی وجہ سے میں نے مافیا والوں کی طرف سے دوستی کی پیش کش قبول کی تھی۔ میرا خیال تھا کہ ان کی پچھلی صفوں میں رہ کر میں اپنے سازشی حربوں کے ذریعے انہیں شی سے بھڑا دوں گا اور جب دو مست سانڈ آپس میں لڑتے ہیں تو منہ زور وحشی کی موت کے ساتھ ہی فاتح بھی کمزور اپنے پیروں پر کھڑا رہنے کے قابل نہیں رہتا۔

مگر مافیا میں صورت حال غیر متوقع طور پر تیزی کے ساتھ بدلتی جا رہی تھی۔ میں درمیانی سطح پر کام دکھانے کا ارادہ کر کے سیٹھ حبیب جیوانی سے ملا تھا لیکن ناگزیر حالات کی وجہ سے مافیا کی مقامی سطح پر سربراہی کا بوجھ میرے کندھوں پہ آ پڑا تھا۔

غنیمت یہ تھا کہ اس وقت دونوں میں سے کسی کو یہ علم نہیں تھا کہ میں کس کے ساتھ تھا اور میری وفاداریوں کا محور کیا تھا لیکن ویرا کو میرے ماضی کی بنا پر اتنا یقین ضرور تھا کہ میں اس کے باپ کے خلاف سرگرم عمل تھا جس کا تازہ ترین شاہکار دلدار آغا تھا۔

وریاکی پاکستان آمد سے یہ ظاہر ہو چکا تھا کہ اس ملک کی تن تجہیز ہیلوواری منشیات کے ٹرپل کے لیے غیر معمولی اہمیت کی حامل تھی جس سے وہ آسانی کے ساتھ دستبردار ہونے کے لیے تیار نہیں تھے اور اس پر اپنا قبضہ برقرار رکھنے کے لیے وہ ہر قیمت پر مجھے اپنا مطیع دیکھنے کے آرزومند تھے۔ ایسی ذلت آمیز صلح سے میرے انکار کی صورت میں یہ بات یقینی تھی کہ وہ اپنے مفادات کے تحفظ کے لیے بے دردی کے ساتھ میری گردن کاٹ دینے پر تل جاتے۔

معاً میرے ذہن میں ہوا سے جھولنے والا وہ گردن کٹا پتلا ابھر آیا جو تھوڑی دیر قبل میری کرسی پر موجود تھا اس کا خیال آتے ہی میرے بدن میں سرد جھریریاں سی دوڑ گئیں۔

اس منحوس اور پُراسرار پتلے کے ذریعے دیا جانے والا پیغام بہت واضح تھا۔ وہ جو بھی تھا اتنی طاقت اور صلاحیت کا مالک تھا کہ میرے اس مضبوط اور محفوظ دفتر میں کوئی پتلا پہنچانے کے بجائے میری ہی کرسی پر میرا سر قلم کر سکتا تھا۔

وہ کون ہو سکتا تھا؟ یہ ایک گمبھیر سوال تھا جس کا جواب تلاش کرنا آسان کام نہیں تھا۔

میں سیٹھ حبیب جیوانی کا قریبی حلیف تھا اس لیے اس کی طرف سے دھمکی کا خیال بعید از قیاس تھا۔ دوسرا نام وریا کا تھا لیکن اس سے چند لمحے قبل میں بات کر چکا تھا۔ مافیا چیف کی کمین گاہ کو ڈھونڈنے کی بات تھی وہ تو اس کی اصلیت سے بھی لاعلم تھی اور اپنی راہ صاف کرنے کے لیے مجھے مافیا چیف کے خلاف جیررٹ کارلوطی کی مدد کرنے کا مشورہ دے چکی تھی۔

پتلے کے سلسلے میں فوری طور پر کوئی تیسرا نام میرے ذہن میں نہیں آ سکا مگر مجھے اندازہ ہو رہا تھا کہ وریا کی پاکستان آمد میرے لیے مصائب کا باعث بن سکتی تھی۔ وہ وریا آنا کی طرح اپنے وسائل میں محدود رہنے پر مجبور نہیں تھی جب بھی چاہتی تخریب اور پیغام رسانی کی وہ تمام سہولتیں پاکستان میں درآمد کر سکتی تھی کہ جن کے سہارے کبھی لا میڈانی میں رہتے ہوئے بھی چوکنڈی کے ویرانے کی نگرانی کرنے پر قادر تھا۔

معاً میرے ذہن میں خیال کوندا کہ اس آدم قد پتلے پر کہیں کوئی پیغام درج نہ ہو جس سے اسے بھجوانے والے کی ذات اور اس کے مقاصد پر روشنی پڑ سکے۔ میں نے اضطراری طور پر ردی کی ٹوکری سے تہ کیا ہوا وہ پتلا نکال کر میز پر اپنے سامنے پھیلا لیا۔

میں نے رنگین پلاسٹک کی پتلی سی نرم پرت سے ڈھکے ہوئے آدم قد مجسمے کے جز جز کا گہری نظر سے جائزہ لے ڈالا لیکن اس پر ہوا کے سوراخ کے نزدیک پلاسٹک میں ابھرے ہوئے مٹے حروف میں کمپنی کے نام اور ساختہ جاپان کے الفاظ کے علاوہ کچھ دریافت نہیں کر سکا۔

جھلاہٹ میں میں نے اس پتلے کو چیر پھاڑ کر رکھ دیا۔ اس عمل کے دوران میں پھاڑے گئے ٹکڑوں میں سے کوئی چیز میری گود میں سے ہوتی ہوئی قالین پر گری اور میں تار تار پتلے کو چھوڑ کر بے ساختہ اسی طرف متوجہ ہو گیا۔

قالین پر میرے قدموں میں کاغذ کی ایک چھوٹی سی نلکی موجود تھی جو کسی ورق کو بل دے کر بنائی گئی تھی۔ اس نلکی کو کھولتے ہوئے بات میرے ذہن میں آ گئی تھی کہ اس پُراسرار پیغام کو ہوا کی نلکی کے ذریعے اس پتلے میں داخل کرنے کے لیے کاغذ کو چٹکی میں بل دے کر نلکی میں تبدیل کیا گیا تھا۔

'اب تم سربراہ ہو۔ آنکھیں کھلی رکھو۔ یہ پتلا میں نے پہنچایا ہے تاکہ اسے بنیاد بنا کر تم ہاتھوں پر اپنی گرفت مضبوط کر سکو۔ گھبرانے کی ضرورت نہیں۔ یہ عمارت محفوظ اور یہ دفتر محفوظ تر ہے۔ ادھر آنے والا خود ہی فنا ہو جاتا ہے۔ پیغام پڑھ کر اس کاغذ کو نذر آتش کر دینا۔ تم نے جب مجھے رنگ کیا تو میں دفتر میں موجود تھا لیکن میں نے دانستہ ریسیور نہیں اٹھایا تھا۔ میں تمہیں مضبوط اور پُراعتماد دیکھنا چاہتا ہوں۔'

بے اختیار میرے دہانے سے ایک گہری سانس آزاد ہو گئی۔ سادے کاغذ پر بال پین سے عجلت میں لکھا گیا وہ پیغام یقیناً میرے ہی لیے تھا۔ پتلے بھیجنے والے کا نام موجود نہیں تھا لیکن میرے لیے یہ سمجھنا مشکل نہیں تھا کہ وہ سیٹھ حبیب جیوانی کی تحریر تھی۔

اگرچہ میں نے اپنی کوشش سے پتلے میں وہ پیغام تلاش کیا ہوتا تو مجھے خوشی ہوتی لیکن اس وقت وہ پیغام میری جھلاہٹ کے نتیجے میں غیر متوقع طور پر سامنے آیا تھا اس لیے مجھے سیٹھ حبیب جیوانی پر غصہ آنے لگا کہ اس نے وہ پیغام پتلے کے اندر کیوں ڈالا تھا؟ یہ ضروری تو نہیں تھا کہ میں وہ رقعہ حاصل کرنے میں کامیاب ہو ہی جاتا۔ اگر وہ کاغذ میرے ہاتھ نہ لگتا تو حبیب جیوانی سے اگلی ملاقات یا گفتگو ہونے تک پتلے والا معاملہ میرے ذہن کو بچھو کی طرح ڈستا رہتا اور میں نہ جانے کن خطوط پر سوچ کر کچھ غلط فیصلے کر بیٹھتا۔

میں نے اپنے لیے سگریٹ سلگائی اور اسی دیا سلائی سے کاغذ کو آگ دکھا دی۔

کاغذ کے راکھ بننے تک حبیب جیوانی پر میرا غصہ تیزی سے سرد ہوتا چلا گیا۔ اس امر میں شبہ نہیں تھا کہ مافیا کا چیف ہونے کے باوجود اس نے اپنے گروہ میں جس طرح

میری پریشانی کی تھی وہ انداز کسی کے لیے بھی باعث اعزاز ہو سکتا تھا۔ شاید اس نے میری ذہانت سے بہت زیادہ توقعات وابستہ کر لی تھیں اور سمجھ رہا تھا کہ شیلا مل جانے کے بعد اس پر پوری طرح غور و فکر کیے بغیر اسے ضائع نہیں کر دوں گا اور اسی غور و فکر میں نہیں اس پیغام تک رسائی حاصل کر سکتا تھا۔

غلطی میری تھی کہ میں نے ٹھنڈے دماغ سے پوری صورت حال کا ادراک کرنے کے بجائے جھلاہٹ اور اشتعال کا عملی مظاہرہ کیا تھا۔

میرے دفتر میں اس پُراسرار پتلے کی موجودگی کی پیچیدہ گتھی سلجھ جانے کے بعد میرا ذہن دوسرے معاملات کی طرف بھٹک گیا جن میں سرفہرست سلطان شاہ کا معاملہ تھا۔

پچھلی رات ویرا سے جاز فارما سیوٹیکل کے بارے میں معاہدہ ہونے کے بعد میں نے بھانپ لیا تھا کہ شی کے لیے اس فیکٹری کی کوئی خاص اہمیت تھی۔ بادام کیپسول کے ذریعے ہیروئن ملک سے باہر اسمگل کرنے کا معاملہ تو میرے علم میں آچکا تھا لیکن یہ بھی ممکن تھا کہ اسی فیکٹری کے کسی خفیہ حصے میں افیم سے زیادہ قیمت ہیروئن بھی کشید کی جاتی رہی ہو۔

اس فیکٹری کے رازوں کو بے نقاب کرنے کی نیت سے سلطان شاہ نے ارادہ ظاہر کیا تھا کہ ایک دن آرام کرنے کے بعد وہ حسب معمول فیکٹری جانا شروع کر دے گا۔ اسے جاز فارما سیوٹیکل کے مزدوروں کی بھیڑ میں گھسنے کا جو موقع مل گیا تھا اسے وہ گنوانا نہیں چاہتا تھا۔ اس کی تجویز پر میں نے بھی کسی منفی ردعمل کا اظہار نہیں کیا تھا کیوں کہ ویرا کی طرف سے سلطان اور جہانگیر کی سلامتی کو جاز فارما سیوٹیکل سے منسلک کیے جانے کے بعد خود میرے ذہن میں بھی اس فیکٹری کے رازوں کے بارے میں تجسس پیدا ہو چکا تھا۔

مگر اس وقت مجھے احساس ہو رہا تھا کہ سلطان شاہ کا فیصلہ غلط تھا۔ دوبارہ فیکٹری کا رخ کر کے وہ کسی بڑی پریشانی سے بھی دوچار ہو سکتا تھا۔ دلدار آغا مارا جا چکا تھا۔ پولیس والے اس لاوارث فیکٹری کے عملے کے ساتھ جس نادر شاہی کا اختیار کیے ہوئے تھے اگر شی کے لیے اس فیکٹری کی ذرا بھی اہمیت اور افادیت باقی تھی تو ویرا پولیس والوں کو وہاں کھلی چھوٹ نہیں دے سکتی تھی۔ غالب امکان یہی تھا کہ وہ کسی نہ کسی بہروپ میں خود فیکٹری کا انتظام سنبھالے گی اور اس وقت تک باقاعدگی سے وہاں کے معاملات میں دخیل رہے گی جب تک اسے کوئی کام کا آدمی نہیں مل جاتا۔

سلطان شاہ کی موجودگی میں ویرا کا وہاں پہنچنا تصور سے زیادہ خطرناک ثابت ہو سکتا تھا کیوں کہ وہ سلطان شاہ کو اچھی طرح پہچانتی تھی۔ اسے وہاں دیکھتے ہی وہ ازخود یہ قائم کر لیتی کہ میں نے اس سے فیکٹری سے دور رہنے کا معاہدہ توڑ کر سلطان شاہ کو تخریبی کارروائیوں کے لیے وہاں بھیجا تھا۔

وہ جتنی خوب صورت اور دل نواز دوشیزہ تھی اسی قدر سفاک بھی تھی۔ مجھے سبق سکھانے کے لیے وہ فوری طور پر سلطان شاہ کو بے بس کر کے ہلاک کرا سکتی تھی اور اسی کے ساتھ وہ جہانگیر کے ساتھ بھی خونریز چھیڑ چھاڑ کا محاذ کھول دیتی۔ ایک بار یہ سلسلہ چل پڑنے کے بعد میں کسی بھی طرح اسے معاہدے کے بارے میں اپنی نیک نیتی کا یقین نہیں دلا سکتا تھا۔

حالاں کہ ہمارے درمیان طے شدہ پروگرام کے مطابق وہ سلطان شاہ کے آرام کا دن تھا اور اسے اگلے دن ڈیوٹی پہ فیکٹری جانا تھا لیکن میں اسے فوری طور پہ فون کرنے کی اپنی اضطراری خواہش نہ دبا سکا۔ سامنے کی بات تھی کہ شام کو گھر آنے کے بعد میں اسے فیکٹری کا رخ کرنے سے روک سکتا تھا مگر شاید میرے لاشعور میں کہیں یہ خیال بھی چھپا ہوا تھا کہ شاہ کو علیجہ کے اڈے پہ حملے کے دوران اگر میں زخمی ہو کر چند روز کے لیے بستر پر دراز ہو گیا تو پھر کمان سے نکل سکتا تھا سلطان شاہ کے فرشتوں کو بھی خبر نہ ہو پاتی کہ میرے ذہن میں کیا کھچڑی پک رہی تھی۔ وہ بے خبری میں فیکٹری جاتا اور اگر ویرا اسے وہاں دیکھ لیتی تو وہ بے خبری میں دھر لیا جاتا۔

میں نے اپنی ڈائریکٹ لائن پہ جہانگیر کے گھر کا نمبر ملایا تو پہلی گھنٹی پر ہی دوسری طرف سے شی نے ریسیور اٹھا لیا۔ پچھلی رات وہ بہت زیادہ تباہ حال نظر آ رہی تھی مگر اس وقت فون پر اس کی آواز میں تازگی رچی ہوئی محسوس ہو رہی تھی۔

"فرزند بول رہا ہوں۔ طبیعت کیسی ہے اب تمہاری؟" میں نے نرم لہجے میں سوال کیا۔

"پچھلے کچھ دنوں سے تو روز ہی مر مر کر جینا پڑ رہا ہے۔" اس کی آواز میں مایوسی کے بجائے صورت حال سے مفاہمت کا جذبہ جھلک رہا تھا۔ "اندھیرا چھایا ہے تو ہر طرف موت کے سائے منڈلاتے ہوئے محسوس ہوتے ہیں۔ کبھی کبھی تو اپنی ذات سے بھی خوف آنے لگتا ہے۔ اس وقت میں خود کو بہت دلیر اور محفوظ تصور کر رہی ہوں۔ و کیھو رات کیسی گزری ہے؟"

"خوف یا خوشی؟" میں نے زبردستی ہنستے ہوئے کہا۔ "دونوں صورتوں میں اچھا خاصا آدمی شاعر ہو جاتا ہے۔ تم نے

اس صنف پر بھی طبع آزمائی کی ہے؟"
"کیا تم شاعروں کا مضحکہ اڑانے کی کوشش کر رہے ہو؟"
خلاف توقع ریسیور سے اس کی تفصیلی آواز سن کر میں حیران رہ گیا۔
"میری کیا مجال کہ ایسی جسارت کروں۔ کسی نے ایک
ہجو بھی لکھ دی تو پورے شہر سے منہ ... رہا۔ میں تو تمہاری
مبالغہ آرائی کی تعریف کر رہا تھا۔ مبالغے کے بغیر شاعری روکھی
پھیکی اور سپاٹ محسوس ہوتی ہے۔ مگر تم کو شاعروں سے اتنا
لگاؤ کس سبب سے ہے؟"
"شاعروں سے نہیں مجھے شاعری سے بے حد
لگاؤ ہے۔ اختر شیرانی کا کلام میں بڑے ذوق و شوق سے
پڑھتی رہی ہوں۔ ہزاروں اچھے اشعار مجھے زبانی یاد ہیں۔"
"شاید تم ناموں کی مماثلت سے دھوکا کھا گئیں۔" اس
وقت سلمیٰ سے ہونے والی وہ بہکی بہکی گفتگو مجھے دلچسپ
اور خوشگوار محسوس ہو رہی تھی۔ "اختر شیرانی کے کلام میں تمہارا
ذکر نہیں ہے۔ ان کی اپنی بھی ایک سلمیٰ ہوا کرتی تھی جس سے دل
لگا کر وہ بدنام ہوتے رہتے تھے۔"
"مجھے مت چھیڑو۔" ہلکی سی ہنسی کے ساتھ اس کی آواز ابھری۔
"شاید تمہیں علم نہ ہو کہ شادی سے پہلے میری ہی فرمائش پر
جہانگیر نے وہ کلام پڑھا تھا اور میرے سامنے موقع بے موقع
سلمیٰ سے دل لگا کر بدنام ہو رہا ہوں گنگناتے رہتے تھے۔" پھر
اس سمے ایک گہری سانس کی آواز سنائی دی تھی۔ "وہ بھی کیا دن
تھے؟ ہر دن جو گزر جاتا ہے ایک یاد بن کر دل میں اپنی کسک چھوڑ
جاتا ہے جو آج اچھی نہیں لگتی ماضی کی یاد بن کر وہ یادگار ہو جاتی
ہے۔ اب ان باتوں کو ختم کرو۔ یہ بتاؤ کہ تم نے فون کیوں
کیا ہے؟"
"اس وقت تم نے واقعی مجھے حیران کر دیا ہے۔" میں
نے اس کے آخری سوال کو نظر انداز کرتے ہوئے کہا۔ "میں کبھی
سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ تم اتنی خوب صورت گفتگو کا ذوق رکھتی
ہو گی۔ کتنی پیاری بات کہی ہے تم نے کہ آج کبھی حسین نہیں
ہوتی لیکن کل بن کر وہی آج نہ صرف حسین نظر آتی ہے بلکہ یادگار
بن جاتی ہے۔ عورت میں اتنی سمجھ ہو تو وہ واقعی پرستش کے
قابل ہوتی ہے۔"
"معلوم ہوتا ہے کہ غزالہ سے مایوس ہو گئے ہو جو مجھ
پر ڈورے ڈالنے کی کوشش کر رہے ہو۔" اس کی تلخ آواز نے
مجھے بھونچکا کر دیا۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ میری سیدھی
سادی گفتگو کو وہ اچانک ایسا نازک موڑ دے بیٹھے گی۔
"میری بات کا غلط مفہوم نہ لو۔" میں نے گہری سنجیدگی سے
کہا۔ "تمہیں اچھی طرح معلوم ہے کہ مسز جہانگیر کی حیثیت سے
میں تمہاری کتنی عزت کرتا ہوں...."
"لیکن اس وقت مسز جہانگیر کے بجائے سلمیٰ کی بات
ہو رہی تھی۔" وہ قطع کلام کرتے ہوئے بولی تھی۔ "شاید گفتگو
کی روانی میں تم اپنا وہ خول برقرار نہ رکھ سکے جو تم نے جہانگیر
کے خوف سے اپنے اوپر منڈھا ہوا ہے۔ حالانکہ میں ہمیشہ
تم سے دوستی کی خواہاں رہی ہوں۔ کاش مجھے پہلے سے معلوم
ہوتا کہ میری تم سے شاعرانہ گفتگو تمہارے دل کے بعض خفیہ تاروں
کو چھیڑ سکتی ہے تو...."
میں نے اسے بات پوری نہیں کرنے دی۔ "جہانگیر سے
میں کبھی خوف زدہ نہیں رہا سلمیٰ... میں ہمیشہ سے تمہارا
احترام کرتا ہوں اس لیے کبھی ایک خاص حد سے آگے نہیں
بڑھا اور نہ میں کبھی اس کے بارے میں سوچ سکتا ہوں کیونکہ
غزالہ کی الگ ہی کہانی ہے۔ تم اس سے اپنا موازنہ نہیں
کر سکتیں۔ تم جہانگیر کے بچے کی ماں بننے والی ہو اور اس کی
امانت دار ہو جب کہ غزالہ ایک بلا عنوان کہانی ہے۔"
"احترام کی بات نہ کیا کرو۔" اس کی آواز سے ہلکا سا تنفر
جھلک رہا تھا۔ "عورت کے احترام کا منظر اور انجام میں ایک
مدت تک بہت قریب سے دیکھتی رہی ہوں۔ عورت صرف
احترام کے سہارے زندہ نہیں رہ سکتی۔ وہ محبت اور چاہت
کی پیاسی ہوتی ہے۔ محبت نہ ملے تو وہ دیوانی ہو جاتی ہے۔"
"کس کی بات کر رہی ہو؟" میں نے پُرتجسس لہجے
میں سوال کیا۔
"میری ایک خوب صورت اور دھان پان سی کزن ہے
جو بدقسمتی سے ذرا قبل از وقت ہی بالغ ہو گئی تھی مگر اس
کے گھر والے اس تبدیلی کے اثرات کو پوری طرح نہ سمجھ سکے۔
پھر اس بدنصیب پر اس کے شہ زور فطری جذبے غالب آنے
لگے تو کسی نے اس کی ضروریات کو سمجھنے کی کوشش نہیں کی بلکہ
اسے ہمیشہ گڑیوں اور کھلونوں سے بہلانے کی کوشش کی گئی
جس کے نتیجے میں ایک بار اس پر ہسٹیریا کا شدید دورہ پڑا۔
اس کے گھر والے سہم گئے سب کا خیال تھا کہ لڑکی پر کوئی جن
آ گیا تھا کیونکہ دورے کی حالت میں اس کی آواز اور لہجے
میں تبدیلی آ گئی تھی جسم میں بلا کی توانائی حلول کر گئی تھی۔ ان
جاہلوں نے طبی علاج کے بجائے کسی مشورے کو قبول نہیں کیا اور
نام نہاد روحانی علاج پر تل گئے۔ لڑکی پر جو دورہ پڑا تو اس
کے کمرے میں عود و عنبر لوبان اور اگر بتیوں کے سہارے
فضا کو دھواں دھار بنا کر سارے گھر والے ادب اور احترام سے

رتی بے سانے دونوں ہوگئے۔ وہ بے چاری جلال آتی اور پڑی
رہی گھر والے اس کا احترام کرتے رہے۔ آخر کار وہ نحیف جیل
دھوپوں کی یلغار کی وجہ سے بے ہوش ہوگئی۔ دورہ ختم ہونے کے
بعد اسے ہوش آیا تو گھر میں سب کے تیور بدلے ہوئے تھے۔
ہر فرد اس سے خوف زدہ ہونے کی حد تک اس کا احترام کر رہا
تھا۔ عدم ہوئی کہ لوگ اس سے اپنے مقدر کا حال پوچھنے لگے
کسی نے اس کے باقاعدہ علاج پر توجہ نہیں دی۔ جب بھی اُس
پر دورہ پڑتا اس کے کمرے کو بھانت بھانت کی خوشبوبات
کے دھوئیں سے بوجھل کر دیا جاتا۔ آخر کار چند ہی ماہ میں گھر
والوں کے اس بے پناہ احترام نے اسے ہمیشہ کے لیے پاگل
کر دیا۔ وہ آج بھی زندہ ہے۔ اس کے گھر والوں کا خیال ہے
کہ ان سے جن کی شان میں کوئی ایسی حرکت سرزد ہوگئی جو احترام
کے منافی تھی اس لیے روبینہ کا دماغ الٹ گیا ورنہ اس کی
بروقت ان کے گھرانے کا مقدر بدل سکتا تھا۔

"یہ واقعی بڑے دُکھ کی بات ہے۔" میں نے اس کی
ذہنی کیفیت کا اندازہ کرتے ہوئے نرمی سے کہا۔ "مگر یہ ایک
غیر معمولی کہانی ہے۔ احترام ہو یا محبت، انتہا پسندی کہیں بھی
کامیاب نہیں رہتی۔ میری نگاہ میں عورت ہر لحاظ سے اس
کائنات کی محترم ترین مخلوق ہے۔"

"روبینہ کی پوری کہانی قریب سے دیکھنے کے بعد
مجھے احترام کے لفظ سے چڑ ہوگئی ہے۔" اس کی چڑچڑی آواز سنائی
دی۔ "اس لفظ کے حوالے سے میرے ذہن میں یہ تصور بس
گیا ہے کہ جس کا احترام کرنا ہو اس کی فریاد آواز لگا کر یا پیغام پر کان
دھرے بغیر اسے دن رات لوبان اور اگربتیوں کی دھونی دکھاتے
رہو۔ تم عورت کی بات کرتے ہو، میں تو مذہب، آئین، قانون،
وطن اور رشتوں کے احترام کی بھی یہی حالت دیکھتی ہوں جس
کسی کے احترام کا ذکر آتا ہے میری آنکھوں میں خوب صورت
اور معصوم روبینہ کی ویران آنکھیں گھوم جاتی ہیں جن میں ایک
ہی سوال ہوتا ہے کہ ہمارا احترام کب تک ہوتا رہے گا؟" وہ
ایک لمحے کے لیے رک کر تلخ لہجے میں بولی تھی۔ "روبینہ کے
حوالے سے مجھے تو اس لفظ میں دھمکی پوشیدہ نظر آنے لگی ہے
جس کو زبردستی پہچان مقصود ہو اسی کا احترام کر ڈالو۔ اس ترکیب
سے زیادہ بے ہودہ تحفہ میری نگاہ سے نہیں گزرا ہے۔"

"بڑی کمال بات ہے کہ تم شاعری جیسے لطیف موضوع سے
اپنے لفظوں کی پارس آرائی ہو۔" میں نے گفتگو کا رخ بدلنے کی کوشش
کی۔ "یہ بتاؤ کل رات کو گھر پہنچ گئی تھیں اس وقت تو میں نے
تمہاری خیریت دریافت کرنے کے لیے فون کیا تھا۔"

جہانگیر کہاں ہے؟

"رات کو وہ بہت زیادہ تھک گئے تھے! ابھی تک
سو رہے ہیں۔" میری ترکیب کارگر رہی اور اس کا لہجہ اعتدال
پہ آ گیا۔ "اسی لیے تو میں نقل کر بات کر رہی ہوں ورنہ اب تک
وہ میرے ہاتھ سے ریسیور لے چکے ہوتے۔ تم دونوں کے
درمیان کچھ ایسا لگاؤ ہے کہ کبھی کبھی تو میں تمہیں اپنا رقیب
سمجھنے لگتی ہوں۔"

"عورت ہو نا۔" وہ بحال ہوتے ہی میں نے اسے
چڑانے کی کوشش کی۔ "ذرا سی بات کو اپنے دل پہ لے لیتی
ہو۔ رقابت ہم جنسوں کے درمیان ہوتی ہے۔ مخالف جنسوں
میں تو رفاقت ہی رفاقت ہوتی ہے۔ جانے کیوں تم میری اور
جہانگیر کی دوستی سے کیوں چڑتی ہو؟"

"تم میری رقابت کو تسلیم کرتے ہو، رفاقت پر آمادہ
ہوتے ہو تو میں چڑنے کے سوا اور کیا کر سکتی ہوں؟ میرے لیے
تو تم ایک پہیلی بن کر رہ گئے ہو۔"

"میرا احترام کرنا شروع کر دو۔" میں نے آہستگی سے کہا۔
"میں لوبان کے بغیر بھی گزارا کر لوں گا۔"

"تھوڑی دیر پہلے پولیس اسٹیشن سے ایک گاڑی میں
باوردی لوگ آئے تھے۔" آخر کار اس نے خود ہی کام کی بات
چھیڑ دی۔ "سلطان شاہ ان سے ڈرائنگ روم میں ملا تھا۔ وہ
بتا رہا تھا کہ پولیس والے پچھلی رات کے رویے کی معذرت
کرنے آئے تھے۔"

"ناقابلِ یقین سی بات ہے۔" میں نے دل ہی دل
میں سیٹھ حبیب جیوانی کے مراسم کی مضبوطی کا اعتراف کرتے
ہوئے سعدی کو جواب دیا۔ "ذرا سلطان سے میری بات
تو کراؤ۔"

"ذرا ہولڈ کرنا پڑے گا۔ پتا نہیں وہ کہاں مرا ہوا ہو
گا۔ مجھے دیکھ کر یوں کتراتا پھر رہا ہے جیسے میں اسے کھا
جاؤں گی۔" اس کی بیزاری سی آواز سنائی دی۔

"وہ شرمندگی کی وجہ سے تم سے منہ چھپا رہا ہوگا۔"
میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ "اس کی وجہ سے جہانگیر نے تمہاری
خاصی دل آزاری کر ڈالی تھی۔ اس معاملے میں سلطان شاہ بہت
حساس آدمی ہے۔"

"تم ہولڈ کرو۔ میں تمہارے حساس آدمی کو تلاش
کرتی ہوں۔"

میرے پچھلی کال کا اندازہ ابھی سے ناقابلِ فہم رہا تھا۔ وہ جہانگیر
کے ساتھ ہوتی تو میاں بیوی کی معمول کی نوک جھونک سے قطع نظر

اس کی وفاداری نظر آتی تھی لیکن علیحدگی میں اس کے دماغ میں کچھ اور حرکات ذرے عمل نظر آنے لگتے تھے جو میری دانست میں ان کی ازدواجی زندگی کے لیے خطرناک ثابت ہو سکتے تھے لیکن سلمیٰ بھی اپنی ان ذہنی حرکات کے نتائج کا صحیح ادراک کرتی ہوئی نظر نہیں آتی تھی۔ بظاہر اس ذہنی بے راہ روی کا ایک ہی سبب ہو سکتا تھا کہ ان دونوں کی شادی کے ابتدائی دنوں میں جہانگیر شیخ کا سر گرم ہوا تھا اور اس نے اپنی آمدنی کے ناجائز ذرائع کو اپنی بیوی سے پوشیدہ رکھا ہوا تھا اس لیے وہ کبھی کبھی اپنی مشتبہ اور وقت نا وقت نقل و حرکت کے بارے میں سلمیٰ کو کوئی تسلی بخش جواب نہ دے سکا اس لیے ابتدا ہی میں ان کے درمیان ذہنی ہم آہنگی پیدا ہونے کے بجائے عدم اعتماد کا ذہنی خلا بڑھتا چلا گیا اور سلمیٰ نے اس کمی کو پورا کرنے کے لیے اپنی حدود سے تجاوز کرنے کی کوششیں شروع کر دیں جو کم از کم میری حد تک ناکام رہی تھیں لیکن میں نہیں کہہ سکتا تھا کہ مسز ڈی سلوا جیسی عورت سے دوستی رکھنے کی وجہ سے اس کے مراسم کی جڑیں کہاں تک اتر گئی ہوئی تھیں۔

میرے کان سے لگے ہوئے ریسیور پر سلطان کی آواز نے میرے خیالات کا تسلسل توڑ دیا۔

"تم سلمیٰ سے کیوں بھاگ رہے ہو؟" میں نے اس کی آواز سنتے ہی سوال کیا تھا۔

"جہانگیر ابھی خواب گاہ میں گہری نیند سو رہا ہے۔ سلمیٰ سے جتنی بار بھی میرا سامنا ہوا ہے اس نے اسے ایسی نظروں سے اپنی طرف گھورتے ہوئے پایا کہ میرے پسینے چھوٹ گئے۔" اس کی دھیمی اور شرمسار آواز سنائی دی۔ "تم جانتے ہو کہ میں عورتوں سے ویسے ہی دور بھاگتا ہوں۔ سلمیٰ تمہارے دوست کی بیوی ضرور ہے مگر مجھے اس سے خوف آتا ہے۔ کل سے میں فیکٹری جانے لگوں گا تو سب ٹھیک ہو جائے گا۔"

"سلمیٰ سے خوف زدہ ہونے کی ضرورت نہیں۔" میں نے ناصحانہ لہجے میں کہا۔ "کسی بھی مرد کی طرف سے خود کو نظر انداز کیے جانے کو وہ اپنی توہین سمجھتی ہے۔ اس سے بات چیت کرتا کر اسے سمجھ سکو۔ فی الحال ان دونوں کو ہماری ضرورت ہے۔ ہم انہیں حالات کے رحم و کرم پر نہیں چھوڑ سکتے اور سب سے اہم بات یہ ہے کہ تم اب فیکٹری کا رخ نہیں کرو گے۔"

"یہ کیوں؟" میری ہدایت سن کر اس نے متحیر لہجے میں سوال کیا تھا۔

"کل رات ہم یہ بھول گئے کہ دلدار آغا کے بعد اب ڈیلا خود بھی دلدار فیکٹری کا انتظام سنبھال سکتی ہے۔ وہ تمہیں ابھی طرح پہچان چکی ہے اس لیے اب تمہیں اس کی نظروں سے دور رہنا چاہیے۔ اس مرحلے پر میں کوئی بڑا خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں ہوں۔"

"پھر ہمیں فیکٹری کے اندر کی خبریں کیسے مل سکیں گی؟"

"فی الحال ہمیں فیکٹری کو چھوڑنا ہو گا۔ آج رات مجھے میں دیر ہو سکتی ہے۔ یہ امکان بھی ہے کہ شاید میں واپس نہ آؤں۔ میری طرف سے کسی کو فکر مند ہونے نہ دینا۔ رات کو میں تنہا ہی مشغول رہوں گا۔"

"تمہارے الفاظ سے خون کی بو آ رہی ہے کیا آج رات کو کارروائی کا ارادہ ہے؟"

"فی الحال کچھ نہیں کہہ سکتا۔" میری آواز غیر ارادی طور پر ہو گئی۔ "میرے دوست اور ہمدرد میرے ساتھ ہیں۔ ان کی موجودگی میں شاید مجھے ہدایات جاری کرنے کے علاوہ کچھ بھی نہ کرنا پڑے لیکن بُرے وقت کے بارے میں کوئی کچھ نہیں جانتا۔ جنگل کا قانون کوئی کسی کو بھی چاٹ سکتی ہے۔"

"کیا ڈیلا سے دو دو ہاتھ کرنے جا رہے ہو؟" میرے جواب نے اس کے تجسس کو بھڑکا دیا۔

"براہ راست نہیں بلکہ میں الٹے کو ست راست ایک کا قصہ ہمیشہ کے لیے ختم کرنا چاہ رہا ہوں۔ اسے جہنم واصل کرنے میں کامیاب ہو گیا تو ڈیلا کی کمر ٹوٹ جائے گی۔"

"ڈیلا کو ہی کیوں نہیں پکڑتے جو چیلے چپاٹوں کے بجائے گرد کا ہی قصہ تمام کرنے کی کوشش کرو کیونکہ اس کے بعد کوئی دلالت کر خود ہی میدان آنا پڑے گا۔"

"مجھے ساجنے کا اڈا معلوم ہے جبکہ ڈیلا کا ٹھکانا معلوم وہ سامنے آ گئی تو میرے ہاتھ سے نہیں بچ سکے گی۔ فی الحال مجھے یہیں قناعت کرنی ہو گی۔"

"تم مجھے کیوں کاٹ رہے ہو؟ میں بھی تمہارے ساتھ رہنا چاہتا ہوں۔"

"مجبوری ہے میں تمہیں مافیا والوں کے سامنے نہیں لانا چاہتا۔" بات کرتے کرتے اچانک ہی مجھے ایک اور خیال آ گیا۔ "اگر تم گھر سے نکل سکو تو تمہارے لیے بھی ایک کام ہے۔"

"جلدی بتاؤ میں تو گھر سے باہر نکلنے کے لیے بہانے تلاش میں ہوں۔"

میں نے اسے مختصراً سپورٹ کا دلدار کے بارے میں بتاتے ہوئے کہا۔ "یہ معلوم کرنے کی کوشش کرو کہ اس کا کمان کیا ہے؟ اس کے پاس کیا مواد ہے؟ اور اب وہ کس سمت پیش قدمی کرنے کا ارادہ رکھتا ہے؟"

جس پیشے سے منسلک ہو اس میں موت سایہ بن کر ہمارا تعاقب
کرتی ہے۔ موت سے دہشت زدہ ہونے والا کبھی اچھا
کارکن نہیں بن سکتا۔"

"میں موت سے نہیں ڈرتا باس! ابھی تم ماجے کے
اڈے پر جاؤ گے تو میری بے خوفی کے جوہر دیکھ لینا۔ میں دشمن
کی گولی پشت کے بجائے سینے پر کھانا پسند کرتا ہوں لیکن
اس موت سے پناہ مانگتا ہوں جو میری کسی لغزش کے نتیجے
میں اپنوں کی طرف سے مجھ پر مسلط کی جائے۔"

"تیاریوں کی کیا پوزیشن ہے؟" میں نے وہ موضوع وہیں
ختم کرتے ہوئے سوال کیا اور سینڈو رعشے کے کسی مریض کی
طرح لرزتا ہوا میرے قدموں سے اٹھ گیا۔

"سب تیاریاں میں بھی تیار تھا لیکن اب مجھے خود کو
سنبھالنے کے لیے تھوڑا سا وقت درکار ہوگا۔ اس وقت میں
اندر سے بری طرح ٹوٹ پھوٹ کر رہ گیا ہوں۔"

"تمہاری حالت اتنی ہی ابتر ہے تو آرام کرو۔ مہم کی قیادت
میں خود کر لوں گا۔" میں نے اسے ایک اور جھٹکا لگایا جو اس کی
برداشت سے باہر تھا۔

سینڈو تڑپ کر تقریباً چیخ پڑا۔ "نہیں باس! ابھی میرے
بازوؤں میں اتنی جان ہے کہ اپنے بڑوں کی پشت پناہی
کے ساتھ خود ہراول بن سکتا ہوں۔ تم یہ سعادت مجھ سے
نہیں چھین سکتے۔ تم حکم دو تو میں ابھی اور اسی وقت روانہ
ہونے کے لیے تیار ہوں۔"

"جاؤ۔" میں نے خشک لہجے میں کہا۔ "اور آرام کرو۔ ہم ایک
گھنٹے بعد روانہ ہوں گے۔ یہاں سے صرف دو گاڑیاں جائیں گی۔
ان کی نمبر پلیٹیں بدلوا لینا۔ ابھی پتا نہیں چلنا چاہیے کہ حملہ آوروں کو اپنے
مقابلے میں مافیا کے آنے کی بھنک مل سکے۔ آدمیوں کے
لیے نقابوں کے ساتھ ہی دستی بم بھی ضروری ہیں۔ دھوئیں کے
بے ضرر بم پھینک کر ہم آسانی کے ساتھ اپنا راستہ بنا سکیں گے۔
پورے علاقے میں تو پیغام پہنچانے پر خوف و ہراس پھیل گیا تو ماجے
کا مخبری کا انتظام آپ ہی آپ درہم برہم ہو کر رہ جائے گا۔"

"بہت اچھوتا خیال ہے۔ اس کی حرف بہ حرف تعمیل
ہو گی۔" اس نے گھگھیا کر کہا۔

"درباریوں جیسی باتیں نہ کرو۔" میں نے برا سامنہ بنا کر کہا۔
"اور جا کر آرام کرو۔ اب سے ٹھیک ایک گھنٹے بعد تم سے ملاقات
ہو گی۔"

وہ منفعل اور شکست خوردہ انداز میں میرے دفتر سے
واپس چلا گیا۔ میں نے دیدہ و دانستہ جس بے رخی سے اس کی
آنا گوارا ن کیا تھا اس کے پیش نظر مجھے پورا یقین تھا
اپنے وجود کو منوانے کے لیے وہ ماجے والی مہم میں بہتر
کی بہترین کارکردگی دکھانے کی کوشش کرے گا جو
لیے وقت کی سب سے بڑی ضرورت تھی۔

وہ علاقہ بہت زیادہ مصروف نہیں تھا کہ ٹریفک
میں گاڑیاں آگے بڑھانا محال ہوتا اور نہ ہی اتنا ویران
استعمال کیے بغیر خطرناک ڈرائیونگ کی جا سکے۔ ہماری
کار تھا جس کی ڈرائیونگ سیٹ پر سینڈو بذات خود
تھا۔ اس کے پیچھے میری جیپ تھی جس میں ڈرائیور
والی سیٹ پر بیٹھا ہوا تھا اور پچھلی نشستوں پر
محافظ موجود تھے جو کسی بھی صورت میں پلک جھپکتے حرکت
آ سکتے تھے۔

اس وقت سورج غروب ہو چکا تھا لیکن
ڈوبتے ہوئے سورج کی ہلکی سی روشنی موجود تھی جس
سے غبار آلود فضا کی دھندلاہٹ نہ صرف نظر
بلکہ اس سے گھٹن بھی محسوس ہو رہی تھی۔ کہیں کہیں
لیمپ روشن کیے جا چکے تھے مگر بیشتر کھمبے تاریک
اس تاریکی میں کچھ حصہ متعلقہ اہل کاروں کی کسل مندی
کچھ کار فرمائی لوڈ شیڈنگ کی نظر آ رہی تھی۔ ایسے مقامات
صرف دکانوں سے چھنے والی روشنیاں ہی ڈرائیونگ
کی راہنمائی کر رہی تھیں ورنہ خستہ حال سڑک کے نشیب
اور گٹر کے پانی سے بھرے ہوئے گڑھوں سے گاڑی
نکال لے جانا محال ہو جاتا اور پیدل چلنے والے ادھر
ادھر لڑھکنے کی عملی تصویر بن جاتے۔

ماجے کے اڈے سے ہو کر گزرنے والی سڑک
ڈیڑھ کلومیٹر تھی۔ وہ علاقہ میرا دیکھا بھالا ہوا تھا
لیے ہمارے درمیان یہ طے پا چکا تھا کہ ماجے کے اڈے
طرف آخری موڑ گھومنے سے ذرا پہلے سینڈو
دونوں ہیڈ لائٹیں بیک وقت روشن کر دے گا تاکہ ہم
ہو سکیں۔ اس مخصوص اشارے پر میری جیپ کی
مسافت کے درمیانی فاصلہ بڑھا لیا جاتا اور
کے بعد دو گھومے اس سڑک پر گھوم جاتیں جو سیدھے
اس راستے پر دونوں پارٹیوں کو اپنی ضرورت
مطابق آزادانہ کارروائی کرنے کا پورا اختیار حاصل
گز کا فاصلہ طے کرنے کے بعد سڑک کی ایک سمت
جھاڑیوں سے بھرا ہوا ایک تاریک پارک

منفعل نفسیاتی جو ہوا کرتا تھا۔ اس مقام پر ہجوم تھا سے ہر ایک کو اپنے چہروں پر ربڑ کے وہ نرم اور رنگین نقاب منڈھے ہوئے تھے جو فینسی ڈریس کے مقابلوں وغیرہ میں بہروپ کے لیے استعمال کیے جاتے ہیں۔ ان نقابوں میں خاص بات یہ تھی کہ جلتی ہوئی کار پر نگاہ پڑنے کے باوجود کوئی شخص بادی النظر میں ان پر شبہ نہیں کر سکتا تھا۔

گاڑیوں کا سفر جاری تھا اور میں اب ذہن میں آنے والے خونیں لمحات کے بارے میں نقشہ جما رہا تھا کہ شہر والوں میں سفید موت کے ہولناک جراثیم پھیلانے والوں کو سنبھالا لینے سے قبل ہی ان کی کمین گاہوں میں موت کے گھاٹ اتارا جا سکے۔

... اچانک سینڈروکی کار کے دونوں عقبی انڈیکیٹر جلتے بجھتے نظر آئے اور میں اضطراری طور پر اپنی نشست پر پہلو بدل کر رہ گیا۔ دو بار اشارہ ہونے کے بعد وہ روشنیاں معدوم ہو گئیں۔ چند ثانیے بعد ہی سینڈرو نے واپس طرف مڑنے کا سگنل دیا۔ اس وقت میری جیپ اور اس کی کار کا درمیانی فاصلہ مناسب حد تک بڑھ چکا تھا اور یہ اندازہ لگانا مشکل تھا کہ دونوں گاڑیاں ایک ساتھ تھیں۔

وہ موڑ گھومتے ہی جیپ کے ہیڈ لیمپس کی روشنی میں میں نے دیکھا کہ سرخ ٹی شرٹ اور سیاہی مائل جینز میں ملبوس ایک اوباش قسم کا نوجوان ایک کیبن کے پہلو میں اپنی موٹر سائیکل کو کک لگا کر اسٹارٹ کر رہا تھا۔ اس کی نظریں سڑک پر جاتی ہوئی سینڈروکی کار کی طرف اٹھی ہوئی تھیں۔ وہ اپنے علاقے میں اپنے لوگوں کے درمیان تھا اس لیے اس وقت حد سے زیادہ خود اعتمادی میں مبتلا نظر آ رہا تھا۔ اس کے تیور دیکھ کر کوئی بھی آسانی سے اندازہ لگا سکتا تھا کہ یہ نوجوان اپنی موٹر سائیکل پر سینڈروکی کار کے تعاقب میں جانے کا ارادہ رکھتا تھا۔

"رفتار کم کرو۔" میں نے دھیمی مگر سخت آواز میں اپنے ڈرائیور کو ہدایت دی۔ "پچھلے موٹر سائیکل والے کو نکل جانے دو پھر اسے درمیان سے نکلنے نہ دینا۔"

اس کی ساری توجہ سینڈروکی کار پر مرکوز تھی اس لیے اس نے مڑ کر سامنے رکتی ہوئی جیپ کی طرف دیکھنے کی بھی زحمت نہیں کی اور انجن اسٹارٹ ہوتے ہی تیز رفتار کر کے چشم زدن میں سینڈرو کے پیچھے روانہ ہو گیا۔ میرے ڈرائیور نے جیپ کی رفتار بڑھا دی۔

موٹر سائیکل سوار اس وقت پوری طرح جیپ کے ہیڈ لیمپس کی روشنی میں آیا ہوا تھا۔ سینڈرو کی کار سے قریب ہوتے ہوئے اس کا بایاں ہاتھ جینز کی جیب کی طرف گیا اور اگلے ہی لمحے میں نے اس کے ہاتھ میں پستول کی جھلک دیکھی جو اس نے شاید حفظ ماتقدم کے طور پر نکالا تھا۔

وہ نوجوان میرا ہم وطن تھا۔ دوسروں کی طرح وہ بھی نہ جانے کس ماں کا لال تھا اور کس کس کی امیدوں کا مرکز و محور تھا مگر اپنی جیب سے پستول نکال کر اس نے اپنی شناخت ظاہر کر کے میرے شبہے کی تصدیق کر دی تھی۔

وہ جو بھی تھا اس وقت میری نظروں میں یکسر اپنی ساری افادیت کھو کر معاشرے میں ہیروئن کی ترویج اور تبلیغ کرنے والوں کا نمائندہ بن کر رہ گیا تھا جو میری دانست میں بدترین سزا کے مستحق تھے میں نے باہر کے مقابلے جیپ میں تاریکی ہونے کا فائدہ اٹھاتے ہوئے اپنے چہرے پر ربڑ کا رنگین انسانی نقوش والا نرم نقاب منڈھ لیا۔ میری دیکھا دیکھی ان تینوں نے بھی ویسا ہی کیا۔

"جیپ اس کے برابر میں لے جاؤ۔" میں نے اپنی گود میں رکھا ہوا بے آواز پستول سنبھالتے ہوئے سرد لہجے میں کہا۔ میری تیار کی ہوئی کلاشنکوف میرے قدموں میں موجود تھی۔

جیپ کے انجن کی غراہٹ ذرا تیز ہوئی اور ایک ہی جست میں وہ موٹر سائیکل سوار کے پہلو میں پہنچ گئی۔ اس نوجوان نے مڑ کر غصے اور تنفر کے عالم میں جیپ کی طرف دیکھا مگر اس بدنصیب کو خبر نہیں تھی اس وقت تک میرے ہاتھ میں موجود پستول کی نال اسٹاپ جیپ کی کھڑکی سے نکل چکی تھی۔ میں نے ذرا بھی ملال کیے بغیر بلا توقف اس کے چہرے پر فائر کر دیا۔ ٹریگر کے میکانیکی جھٹکے کی ہلکی سی آواز ہوئی اور موٹر سائیکل لہرا کر بائیں طرف جھکتی چلی گئی۔ وہ بدنصیب نوجوان میری گولی کھاتے ہی اچھل کر اپنی سیٹ سے نیچے گر چکا تھا۔

فائر کا روایتی دھماکا نہ ہونے کے باوجود وہ منظر دیکھنے والے اضطراری طور پر چیختے چلاتے ہوئے زخمی کی طرف لپکے جو میری دانست میں چند ہی لمحوں میں آنجہانی ہونے والا تھا۔ اس کی طرف لپکنے والوں کا سارا رد عمل اس حادثے پر تھا۔ غالباً اس واقعے میں میرے کردار کا اندازہ کسی کو بھی نہیں ہو سکا تھا مگر پھر بھی لوگوں کا وہاں جمع ہو کر منظم ہونا میرے مفادات کے حق میں نہیں تھا اس لیے میں نے جھک کر پائیدان میں رکھی کلاشنکوف کے ساتھ رکھے ہوئے تھیلے میں سے دھوئیں کا ایک بم نکالا اور اس کی فیوز پن کھینچ کر اسے کھڑکی

میں سے باہر جیپ کی طرف اچھال دیا۔

ایک ہولناک دھماکے کے ساتھ فضا بری طرح لرز اٹھی اسی کے ساتھ خوفزدہ لوگوں کی چیخ و پکار نے وہاں ایک گمبھیر سماں باندھ دیا۔ میں نے مڑ کر دیکھا پھٹنے والے بم سے خارج ہونے والے کثیف اور سیاہ دھوئیں کے بادل تیزی سے ہر طرف پھیل گئے تھے اندھیرے کی اس چادر میں کچھ سجھائی نہیں دے رہا تھا لیکن میرا دل مطمئن تھا کہ وہ ایک بے ضرر بم تھا اگر اس کا پلاسٹک کا خول پھٹنے سے کسی کو معمولی سی خراشیں آئی ہوں تو اور بات ہے ورنہ وہ مہلک ہرگز نہیں تھا۔

اس دھماکے کے نتیجے میں ہمارے دفتر پر جو کچھ ہوا تھا وہ اپنی جگہ پر تھا لیکن خرابی یہ ہوئی کہ پُرشور دھماکے کے نتیجے میں ہمارے رستے پر نظر آنے والی متعدد گلیوں سے بھی بہت بڑی تعداد میں ہراساں مردوں عورتوں اور بچوں کے غول کے غول امڈ پڑے تھے اور سب کا رخ اسی طرف تھا جہاں گاڑھے دھوئیں کے بادل فضا میں بلند ہونے کے بجائے زمین سے چند فٹ کی بلندی پر معلق ہو رہے تھے۔

لہٰذا جس کسی نے ہماری گاڑیوں کو کوئی اہمیت نہیں دی تھی یہ سب لوگ ایک اجتماعی اور اضطراری ردعمل کا شکار نظر آ رہے تھے۔ دھماکے کی آواز اتنی بلند تھی کہ مجھے یقین تھا کہ ماچے کے اڈے پر بھی سنی گئی ہوگی اس طرح ان لوگوں کو ہوشیار ہونے کا موقع مل گیا تھا۔

اچانک ہی مخالف سمت سے دو موٹر سائیکلیں ہارن بجاتی ہوئی تیزی کے ساتھ نمودار ہوئیں۔ سڑکوں کے کناروں پر چلتے ہوئے لوگ انہیں خود بخود راستہ دے رہے تھے کیونکہ وہ دونوں کچھ جلدی میں بھی تھے۔ انہوں نے سینڈوچ کی گاڑی کو نظرانداز کر دیا تھا پہلا موٹر سائیکل سوار ہماری جیپ سے آگے نکلتا چلا گیا مگر دوسرا نہایت جارحانہ تیوروں کے ساتھ اچانک ہی موٹر سائیکل جیپ کے سامنے لے آیا۔ اگر ڈرائیور فوراً ہی بریک نہ لگاتا تو تصادم ہونا یقینی تھا۔

اس نے موٹر سائیکل روک کر ایک پیر زمین پر ٹکایا اور پھر پے در پے گالیاں دیتے ہوئے ہم سے جیپ کی چابیوں کا مطالبہ کرنے لگا۔ ہراساں لوگوں کی بھیڑ میں سے کچھ لوگ وہ تماشا دیکھنے کے لیے رک گئے۔ ہم دونوں کی طرف سے کوئی ردعمل نہ دیکھ کر موٹر سائیکل سوار نے اپنی موٹر سائیکل بے پروائی سے وہیں سڑک کے وسط میں سائیڈ اسٹینڈ پر کھڑی کی اور پستول تان کر داداگیروں والے انداز میں ہماری طرف بڑھا تھا اسی کے ساتھ مجمع میں سے مارو پکڑو کی آوازوں کے ساتھ جیپ پر پتھراؤ شروع ہو گیا۔

وہ بہت سنگین صورت حال تھی۔ ہمارے چہروں پر چڑھے ہوئے ماسک اس وقت تک نقاب جیسے ہی پوشیدہ تھے لیکن قریب سے اگر کوئی بھی ان کی اصلیت بھانپ سکتا تھا۔ مجھے سب انسپکٹر اعظم کی وہ درگت یاد آ گئی جو لیاقت آباد میں ایک مشتعل ہجوم نے بنائی تھی ہم بھی ویسی ہی صورت حال سے دوچار تھے۔ ہماری گاڑی میں اسلحہ موجود تھا اور ہم ہر اعتبار سے مسلح تھے۔ فرق صرف اتنا تھا کہ ہمارے خلاف لوگ خود بخود مشتعل نہیں ہوئے تھے بلکہ انہیں موٹر سائیکل نے ہماری طرف متوجہ کرایا تھا جو واضح طور پر تبریز عرف ماچے کا آدمی تھا جو دھماکے کا سبب معلوم کرنے کے لیے اپنے اڈے سے اس طرف آیا تھا۔ غالباً اسے ہم پر شبہ ہو چکا تھا اور دھماکے کے بارے میں اپنی تحقیقات مکمل کرنے تک وہ جیپ کی چابیاں لے کر ہمیں اپنا مشتبہ قیدی بنائے رکھنا چاہتا تھا۔ یہ سارے خیالات پلک جھپکتے ہی میرے ذہن میں آ کر گزر گئے۔ اتنی دیر میں وہ داداگیر موٹر سائیکل سے دو قدم آگے ہی بڑھ سکا تھا اور جیپ کی آہنی چادر پر پتھروں کی چلتی بوچھاڑ نے آہنی ترنگ بجائی تھی۔ اس وقت ذرا سی تاخیر بھی ناقابل تصور دشواریوں سے دوچار کر سکتی تھی۔

"چاروں طرف دھوئیں کے بم پھینکو!" میں نے چیخ کر اپنے ساتھی سے کہا اور اچانک ہی کھڑکی سے ہاتھ باہر نکال کر پستول کا داداگیر کے سینے پر فائر کر دیا۔

اس کے وہم و گمان میں بھی نہیں رہا ہوگا کہ اسے مجمع کے بیچ میں اس طرح مارا جا سکتا ہے۔ گولی لگی تو وہ ایک کربناک چیخ مار کر گر پڑا اور بری طرح تڑپنے لگا۔ اسی لمحے جیپ کے اطراف میں یکے بعد دیگرے بموں کے کئی دھماکے ہوئے۔ کثیف دھوئیں کے بادلوں میں ہر طرف بھگدڑ مچ گئی۔ اسی کے ساتھ آگے سے تیز فائرنگ کا شور گونجنے لگا۔

شاہد سینڈو نے ہماری مخدوش پوزیشن کا اندازہ لگا کر خوف و ہراس پھیلانے کے لیے ہوائی فائرنگ شروع کرا دی تھی جس نے ہمارے حق میں امرت دھارا کا کام دکھایا۔ یہ سب کارروائیاں کسی سوچے سمجھے منصوبے کے بغیر پلک جھپکتے میں اتفاقیہ رونما ہو گئیں جس کے نتیجے میں تماش بین اپنی جانیں بچانے کے لیے بلبلا کر بھاگ لیے اور ہم پر سنگ باری کرنے والوں کو بھی پوری طرح اپنا سر یاد آ گیا۔ اس افراتفری میں ڈرائیور کو کچھ کہنے کی ضرورت پیش نہیں آئی۔

پستول بردار غنڈے کے ڈھیر ہوتے ہی اس نے جیپ آگے بڑھائی تھی بس کی ٹکر سے موٹر سائیکل اچھل کر دور جا گری اور جیپ سڑک پر آگے نکلتی چلی گئی۔

اٹھا دیکھا کہ ہم پھسلے وہ جو میں نے آگے کی گلیوں سے فوراً بچنے کی کوشش کی، آمیز نگاہوں سے دیکھتے ہوئے کہا؟ اور ہوائی فائرنگ والوں کو شروع کر دو ورنہ انسانوں کا یہ سیلاب وہاں بھی تنکوں کی طرح اپنی دشمنی بہا لے جائے گا۔ ان کو روکنے کی کوشش کرنی چاہیے۔"

میرے الفاظ مکمل ہونے سے پہلے ہی ایک دھماکا ہوا اور پھر فضا سب مشین گن کے اعصاب شکن نغمے سے لرز اٹھی۔ سینڈو نے ڈرائیور کے ساتھ ہی جیپ سے بھی ہوائی فائرنگ شروع کر دی گئی تھی۔

گلیوں سے لوگ اس طرح اُمڈے چلے آ رہے تھے جیسے انہیں مشینوں نے ڈھال کر کھیپ در کھیپ باہر دھکیلا جا رہا ہو۔ میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ اس علاقے کی آبادی اس قدر گنجان ہو گی۔ گلیوں سے لوگوں کی آمد کا سلسلہ منقطع ہوتا ہوا نظر نہیں آ رہا تھا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے چھوٹے چھوٹے ڈربے اور نیم پختہ مکانات میں رہنے والوں کو کھانے، لگانے اور بچے پیدا کرنے کے علاوہ کوئی دوسری مصروفیت میسر ہی نہیں تھی۔

سمت متعین ہونے کے تعین سے اندازہ ہوا کہ ہم بدبودار جوہڑ کے قریب سے گزر رہے تھے۔ دوسری جانب ایک پارک تھا جہاں سینڈو کے بیان کے مطابق رات گئے بیروزگار پھرنے والوں کا راج رہتا تھا۔ ان مدہوشوں اور غافلوں کی طرف سے کسی تعرض کا خطرہ نہیں تھا البتہ بھیڑ میں سے کوئی مخلوق برآمد ہو کر ہماری راہ میں حائل ہو سکتی تھی اس لیے ہم نے اپنے اسلحے کا استعمال ترک کر دیا۔ اس سے آگے سڑک کے دونوں طرف ویرانہ ہی ویرانہ تھا۔ کچھ فاصلے پر دائیں طرف ایک روشن عمارت نظر آ رہی تھی جو علامات کے اعتبار سے ہماری منزل ہو سکتی تھی۔

پیچھے رہ جانے والے شور و غل کی اونچی بازگشت وہاں تک سنائی دے رہی تھی۔ ملجے کی راجدھانی میں بسنے والوں کے لیے غالباً وہ پہلا تجربہ تھا کہ اجنبی حملہ آور علاقے میں گھس کر دہشت گردی اور تخریب کاری میں کامیاب ہوئے تھے۔ ہم لوگ اپنی ابتدائی کوشش میں کامیاب ہو چکے تھے۔ ملجے کے دو مخبروں کو میں نے اپنے ہاتھوں سے ٹھکانے لگایا تھا اس لیے مزید کسی احتیاط کی ضرورت باقی نہیں رہی تھی اور جیپ سینڈو کی گاڑی سے تقریباً مل کر اس کے عقب پر شفٹ ہو گئی تھی۔

ہم ملجے کے اڈے سے تقریباً سو گز دور رہ گئے تھے کہ سڑک کے دونوں طرف سے ہماری گاڑیوں پر گولیوں کی باڑھ ماری گئی اور سینڈو نے اضطراری طور پر اپنی گاڑی کی رفتار بڑھا دی جس کی وجہ سے ڈرائیور نے بھی تقلید کی۔

میرے حساب سے وہ صورت حال خطرناک ہو سکتی تھی کیونکہ ملجے کے آدمی خطرہ بھانپ کر ہماری پیشوائی کے لیے اپنے اڈے سے باہر مورچہ زن ہو چکے تھے۔ تیز رفتاری کی وجہ سے ان کی گولیاں ہماری گاڑیوں کو کوئی نقصان نہیں پہنچا سکیں۔ البتہ سینڈو کی گاڑی کا ایک پچھلا ٹائر دھماکے سے پھٹ گیا تھا۔ سینڈو نے اس کی پروا نہیں کی تھی اور نہ ہی اپنی رفتار میں کوئی کمی آنے دی تھی ہم قصبہ اور دیہات شہر بلٹ کے مسکن سے گزر کر مردم آباد علاقے میں آ چکے تھے جہاں جم کر کسی بار رعایت سے کام لینا خودکشی کے مترادف ہوتا۔ ہم انہیں سنبھلنے دیتے تو وہ بے رحمی کے ساتھ ہمیں خاک و خون میں نہلا دیتے۔ اس لیے میں نے پھرتی کے ساتھ گرنیڈ اٹھا کر دانتوں سے اس کی پن کھینچی اور وہ آتشی گولا اڈے کے اس طرف اچھال دیا جدھر سے گولیاں چلائی گئی تھیں۔

میں وہاں ملجے کو تہس نہس کر دینے کا عزم لے کر آیا تھا تاکہ ویرانوں کو بے بسی اور تنہائی میں مبتلا کر سکوں۔ وہ ایک گنجان آباد علاقہ تھا اس لیے ہم وہاں طویل مقابلے کا خطرہ مول نہیں لے سکتے تھے۔ میرا تجربہ تھا کہ آبادیوں میں اپنا گھناؤنا کاروبار چلانے والے علاقے کے لوگوں کی اجتماعی خوشنودی حاصل کرنے کے لیے عموماً ان کی ضروریات کے سلسلے میں فراخ دلی سے کام لیتے ہیں تاکہ طاقت سے خوفزدہ نہ ہونے والے لوگ مروت کی وجہ سے ان کی مذموم سرگرمیوں کی طرف سے چشم پوشی اختیار کرنے پر مجبور ہو جائیں۔ اگر وہاں ہمارا مقابلہ طول پکڑتا تو عین ممکن تھا کہ ملجے کے آدمی مروت یا محلے داری اور امداد گیری کے زور پر علاقے کی آبادی سے ہمارا گھیراؤ کرا کے ہمارے فرار کی راہیں مسدود کرا دیتے اس لیے ہمیں جو کچھ کرنا تھا آناً فاناً ہی کرنا تھا اور حریف کو کسی منصوبہ بندی کا موقع دیے بغیر اس خطرناک علاقے سے نکل جانا تھا۔

محض اسی فوری خیال کے تحت میں نے گولیوں کا جواب گولی سے دینے کے بجائے دستی بم استعمال کیا تھا جو اپنی تباہ کاری کی وجہ سے ایک ہی وار میں اندھیرے میں چھپے ہوئے حریف کے پیر اکھاڑ سکتا تھا۔

میں نے جو سوچا تھا وہی ہوا۔ ہینڈ گرنیڈ کے ہولناک بارودی دھماکے میں کئی انسانی چیخیں ابھری تھیں۔ وہ وقت ہر مرحلے پر ہدایات جاری کرنے کا نہیں تھا۔ جرائم پیشہ لوگوں میں ایسے نازک مواقع پر خود بخود ایسی ذہنی ہم آہنگی پیدا ہو جاتی ہے کہ وہ کسی تبادلہ خیال کے بغیر خاموشی سے ایک دوسرے کے خیالات کی لہریں پڑھ کر عمل کر گزرتے ہیں۔

میں نے اپنی سمت میں سڑک کے بائیں طرف کی گلی کا ہولناک پہلو دیکھا تھا۔ اگلی گاڑی والوں نے لمحہ بھر بعد وہی کارروائی دائیں جانب کی لیکن وہ اتنی مؤثر ثابت نہیں ہو سکی کیونکہ وقت کے

اس خفیف سے فرق میں متحرک گاڑیاں دشمن کے مورچوں سے آگے نکل گئی تھیں لیکن اس کا ایک فائدہ ضرور ہو سکتا تھا کہ فائرنگ کرنے والوں میں سے بچ رہنے والے ہمارے تعاقب میں آنے کی ہمت نہیں کر سکتے تھے۔ انھیں یہ اندازہ ہو جانا چاہیے تھا کہ ان کا مقابلہ ایک مضبوط ترین اور سفاک دشمن سے تھا۔

ماجے نے اپنی دانست میں ان لوگوں کو اسلحہ دے کر یا صف آرا کر کے بہت بڑا کام کر دکھایا تھا لیکن ان کے پستول، رائفلیں اور دوسرا خودکار اسلحہ بموں کے مقابلے میں بہت حقیر تھا البتہ مجھے پورا یقین تھا کہ ماجے کے اڈے پر صورت حال اتنی یک طرفہ نہیں رہے گی۔ وہاں ہمارا واسطہ زیادہ مہلک اور جدید اسلحے سے پڑ سکتا تھا جس کے سدباب کے لیے جیپ کے عقبی حصے میں ایک درمیانی رینج کا ہلکا پھلکا راکٹ لانچر مع راکٹوں سمیت موجود تھا۔ اس لانچر کو کندھے کے سہارے کسی بھی رائفل کی طرح ایک شخص استعمال کر سکتا تھا اور نشانے کی بلندی پر کوئی بھی ناخواستہ جھٹکا کھائے بغیر راکٹ کی مدد سے تیس کلومیٹر تک کسی بھی شے کو اپنا نشانہ بنا سکتا تھا۔ افغانستان میں ہونے والے خونریز فوجی معرکوں کی بدولت روسی ساخت کے وہ ہلکے لانچر پشاور سے کراچی تک، ہر جگہ سستے داموں، آسانی کے ساتھ مل جاتے تھے۔ ان کے ساتھ دقت صرف اتنی تھی کہ انھیں کلاشنکوف کی طرح بغل میں کرتے کے نیچے یا چادر کی اوٹ میں چھپانا ناممکن نہیں تھا اور نہ ہی ان سے فائر کیے جانے والے راکٹوں کو کلاشنکوف میگزین کی طرح جیبوں میں چھپایا جا سکتا تھا۔

معاملہ اتنا پھیل چکا تھا کہ آبادی سے الگ تھلگ، وسیع رقبے پر آباد ماجے کے دو منزلہ اڈے میں لوگ تیار تھے۔ وہ عمارت پختہ تھی اور اوپری منزل سے تقریباً دس فٹ کی اونچائی پر پانی کی ٹنکی تھی جس کے اوپر آبزرویشن پوسٹ کی شکل میں ایک چوکی بنی ہوئی تھی۔ اس چوکی میں روشنی ہو رہی تھی اور غالباً وہاں کوئی نگران بھی موجود تھا جو نظر نہیں آ رہا تھا۔

ان لوگوں کو کسی نہ کسی طرح ہماری گاڑیوں کے بارے میں خبر مل چکی تھی اس لیے جوں ہی ہم ان کے اسلحے کی رینج میں آئے، عمارت سے دھواں دھار فائرنگ شروع کر دی گئی۔ اس مقام پر دونوں گاڑیاں روک دی گئیں اور بیک وقت سب لوگ نیچے اتر کر انھی گاڑیوں کی اوٹ میں آ گئے۔

اس وقت ہمارا عمارت سے فاصلہ زیادہ تھا اس لیے ہمارے پاس موجود گنیں، رائفلیں تین افراد نے اٹھا لیں اور تیزی کے ساتھ عمارت کی کھڑکیوں پر گولیاں برسانی شروع کر دیں۔ مقابلے میں ابتدا سے ہی اتنی شدت تھی کہ اس کے انجام کے بارے میں کوئی پیش گوئی نہیں کی جا سکتی تھی۔

دشمن کے مقابلے میں ہماری نفری بہت کم تھی اس لیے وہ زیادہ منظم تھے اور محفوظ بھی۔ یہی وجہ تھی کہ ان کی فائرنگ سے ہمیں کوئی نقصان نہیں پہنچا لیکن ہماری رائفلوں کے فائر کے نتیجے ہی میں تھوڑی دیر میں عمارت سے دو انسانی چیخیں ابھری تھیں جن کے بعد پوری عمارت اچانک اندھیرے میں ڈوب گئی۔

ماجے کا وہ اقدام بہت دانشمندانہ تھا۔ اندھیرے کی وجہ سے کھڑکیوں اور دروازوں کا صحیح اندازہ کر کے ان کے پیچھے موجود لوگوں کو نشانہ بنانا دشوار تھا۔ اس طرح ان کی نقل و حرکت پر نگاہ رکھنا مشکل ہو گیا تھا۔

ہمارے سب آدمیوں کے چہروں پر ریب کے مفلر چڑھے ہوئے تھے اس لیے مقابلے کی گرما گرمی میں ایک دوسرے کو پہچاننا ممکن نہیں رہا تھا لیکن مجھے یہ دیکھ کر حیرت ہوئی کہ فائر کرنے والوں کی مصروفیت اور اڈے سے دوری کا فائدہ اٹھا کر ہمارے ایک آدمی نے کسی کی ہدایت کے بغیر ہی سینڈو کی کار کا پچھلا پہیا تیزی سے بدلنا شروع کر دیا۔

"یہ تو تعطل پیدا ہو گیا۔" ایک ادھیڑ عمر سفید فام کے ماسک کے عقب سے مجھے سینڈو کی تشویش زدہ آواز سنائی دی۔ "اس طرح تو ہم ایک گز بھی پیش قدمی نہیں کر سکیں گے۔ وہ رفتہ رفتہ بہت بہتر پوزیشنیں لے رہے ہیں اور ان کو ہم پر سبقت حاصل ہو جائے گی۔"

"پھر تم کیا سوچ رہے ہو؟" میں نے تاریک عمارت کا جائزہ لیتے ہوئے سوال کیا۔

"میں اس عمارت کو بہت جلد ویرانہ ہوتے دیکھ رہا ہوں۔" وہ الجھے لہجے میں میرے سوال کا جواب دیتا ہوا جیپ کی طرف بڑھ گیا۔

اسی لمحے عمارت کی چھت سے ایک دستی بم پھینکا گیا جو درمیان میں ہی گر کر ایک دھماکے سے پھٹ گیا۔ فاصلہ زیادہ ہونے کی وجہ سے بم کے براہِ راست اثرات سے محفوظ رہے لیکن دھماکے کے ساتھ اڑنے والے آہنی ٹکڑے اور پتھر وغیرہ ہماری گاڑیوں پر آ گرے۔ اگر ہم ان کی زد میں ہوتے تو ہمارا ابھی زخمی ہونا یقینی تھا۔ پتھر اور ٹکڑے لگنے سے ہمارے دو آدمی زخمی ہو گئے تھے۔ اس کے علاوہ کوئی نقصان نہیں ہوا تھا جبکہ ماجا نشانے سے بچ رہا تھا۔

سینڈو نے جیپ میں سے راکٹ لانچر نکال کر لوڈ کر لیا پھر ایک لمبے سانس کے بعد وہ ہتھیار اس نے عمارت کی سمت میں سیدھا کیا اور چند نشانوں کے بعد اسے فائر کر دیا۔

راکٹ اپنے پیچھے بے رنگ دھوئیں کی لکیر چھوڑتا ہوا سنسناہٹ کی تیز آواز کے ساتھ تاریکی میں عمارت کی طرف بڑھ گیا۔ وہ راکٹ فاسفورس اور بارود کے چارج سے لیس تھا۔ جیسے ہی عمارت سے ٹکرا کر اس کے پھٹنے سے دھماکے کی وجہ سے ہمارے قدموں کی زمین تک لرز اٹھی تھی۔

بارود کی روشنی میں عمارت کی اوپری منزل کا ملبہ دور دور تک بکھرتا ہوا نظر آیا تھا۔ ساتھ ہی وہاں موجود لوگوں کی بے ساختہ چیخیں فضا میں گونجنے لگیں۔

اس وقت میں خود کو محاذ پر جنگ لڑتی ہوئی ایسی فوج کا کمانڈر محسوس کر رہا تھا جو کسی بھی لمحے دشمن کے مورچوں کو روند کر ان کی سرزمین پر قبضہ کر سکتی تھی۔ میری متلاشی نظریں عمارت کا جائزہ لے رہی تھیں اور میں کسی ایسے حصے کی تلاش میں تھا جس کے منہدم ہوتے ہی پوری عمارت کی بنیادیں لرز اٹھیں۔ اسی اثنا میں سینڈرو ماجے کے اڈے پر دوسرا راکٹ فائر کر چکا تھا۔ اس بار ہم نے پہلے راکٹ سے زیادہ تباہی پھیلائی پھر اسی لمحے میں نے اپنا ہدف تلاش کر لیا۔

وسیع و عریض پانی کی ٹنکی اس عمارت کی چھت سے تقریباً دس فٹ کی بلندی پر کنکریٹ کے ستونوں پر ٹھہری ہوئی تھی۔ ٹنکی کو اوپر سے جا کر عمارت میں مزید ایک منزل کے اضافے کی گنجائش رکھی گئی تھی۔ میرا اندازہ تھا کہ اس ٹنکی میں ٹنوں پانی ذخیرہ کرنے کی گنجائش تھی اور اگر راکٹ مار کر اسے تباہ کر دیا جائے تو ملبے کے ساتھ ہی پانی کی جھونک اوپر سے نیچے تک پوری عمارت کو لے بیٹھتی۔ اس عمارت کا وسیع رقبہ اس وار کے نتیجے میں آ جانے کے بعد بے شمار ٹنوں کا خود بخود منہدم ہونا یقینی تھا۔ اس کارروائی کے بعد ہم علاقے کے لوگوں یا پولیس کے وہاں پہنچنے سے پہلے ہی بآسانی فرار ہو سکتے تھے۔

"پانی کی ٹنکی کو اڑا دو، پوری عمارت کو لے بیٹھے گی۔"

میں نے سینڈرو کو تیسرا راکٹ لوڈ کرتے ہوئے دیکھ کر سوچے سمجھے بغیر کہا۔ "جب ہمارا زیادہ دیر تک یہاں رکنا خطرناک ہو گا۔"

"پوری عمارت گر گئی تو اندر سے ایک فرد بھی صحیح سلامت نہیں نکل سکے گا۔" اس نے میری طرف مڑ کر جھجکتے ہوئے کہا۔ اندھیرے کی وجہ سے تاروں کی چھاؤں میں میں اس کے چہرے کے تاثرات تو نہ دیکھ سکا لیکن اس کے الفاظ سے میں نے اندازہ لگایا کہ اتنی بڑی تباہ کن کارروائی کا فیصلہ کرنا اس کے لیے سہل کام نہیں تھا۔ اس کے ساتھ میری کسی ہدایت سے انحراف اس کے بس سے باہر تھا۔ ہیڈ کوارٹرز میں پیش آنے والے واقعے نے ذہنی طور پر اسے میرا غلام بنا کر رکھ دیا تھا۔

"ہم ان سپولیوں کو دودھ پلا کر پروان چڑھانے کے لیے یہاں نہیں آئے ہیں۔" میں نے کاٹ دار لہجے میں کہا۔ "اس عمارت میں سب ہمارے دشمن جیسے لوگ ہیں۔ ان میں کوئی نیک اور پارسا نہیں ہو گا۔ ان کا مر جانا ہی ہمارے وسیع تر مفاد میں ہے۔"

زناٹے کی آواز کے ساتھ راکٹ اپنے ہدف کی طرف روانہ ہوا اور آناً فاناً ٹنکی سے ٹکرا کر پھٹ گیا۔ وہ طاقتور بارود کی طرح ایک دھماکا تھا لیکن اس کے بعد دھماکوں کا ایک قیامت خیز سلسلہ شروع ہو گیا۔ ٹنکی کا ملبہ پانی کی وحشی دھاروں کے ساتھ نیچے آیا اور پہلی منزل کی چھت کو ساتھ لیتا ہوا نا ہموار نچلی منزل کی چھت میں لے بیٹھا۔

تینوں راکٹ استعمال ہو چکے تھے۔ ٹنکی گرنے کے بعد تاریکی میں عمارت کا ناریک ڈھیر لرزتے ہوئے زمین بوس ہونے کی تیاری کر رہا تھا کہ ہم تیزی کے ساتھ وہاں سے آگے روانہ ہو گئے۔ اس وقت تک بارود کے دھوئیں اور ملبے سے اٹھنے والے گرد و غبار میں اس آگ کا دھواں بھی شامل ہو گیا تھا جو عمارت میں جا بجا بھڑک اٹھی تھی۔

ہم لوگ وہاں سے برق رفتاری کے ساتھ فرار ہوئے تھے۔ پیچھے رہ جانے والی عمارت گرنے کے اثرات اگلی آبادی میں صرف اس حد تک پہنچے تھے کہ لوگ ٹولیوں کی صورت میں جا بجا ہوٹلوں اور پان والوں کے کیبنوں کے گرد جمع تھے اور وہاں بھی افراتفری اور خوف و ہراس کی فضا نظر آ رہی تھی۔

پہلی ٹولی ہماری گاڑیاں دیکھتے ہی امید اور تجسس کے عالم میں سڑک کی طرف لپکی تھی کیونکہ آگ، دھماکوں اور دھوئیں کے آغاز کے بعد ہم ہی سب سے پہلے اس طرف سے نمودار ہوئے تھے اس لیے لوگوں کو امید ہو گئی کہ انہیں وہاں رونما ہونے والے واقعات کے بارے میں ہم سے قرین قیاس خبریں مل سکیں گی لیکن ہم لوگ وہاں کسی بھی الجھن میں نہیں پڑنا چاہتے تھے اس لیے رکے بغیر آگے بڑھتے رہے۔

ہم سب نے اپنے چہروں سے نقاب اتار دیے تھے۔ اگلے چوراہے پر ٹریفک کی بھیڑ کی وجہ سے ہمیں رکنا پڑا کیونکہ ہنگامے کی وجہ سے علاقے کے نوجوان وہاں سے ٹریفک کو گلیوں میں موڑ رہے تھے۔ وہاں ہونے والے سوال جواب سے اندازہ ہوا کہ لوگوں ۔۔ ماجے کے اڈے پر مشتبہ پولیس کے بھرپور چھاپے کی افواہیں موصول ہو چکی تھیں اور کوئی بھی شخص ادھر جا کر ماجے کے خلاف پولیس کا گواہ بنائے جانے کا خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں تھا۔

ٹریفک جام ہونے کی وجہ سے کچھ لوگ ہماری طرف
ہی متوجہ ہوئے لیکن میں نے انھیں یہ کہہ کر ٹال دیا کہ ہم کسی
دوست سے مل کر آ رہے تھے جو راجہ کے اڈے سے پہلے
رہتا تھا۔

اس بریفنگ کا فائدہ اٹھا کر سینڈو نے چوراہے سے
بائیں طرف راستہ صاف دیکھ کر اپنی گاڑی ادھر موڑ لی۔ پھر
جیپ بھی اسی کے پیچھے ہو لی۔

اس واقعے کے بارے میں افواہیں دور دور تک پہنچ
چکی تھیں جنھوں نے جنم دینے والی خبروں کا روپ دھار لیا تھا۔ متوقع
ہنگامے کے پیش نظر بازار قبل از وقت بند ہو رہے تھے ہوٹلوں
وغیرہ میں بھی باہر پھیلا ہوا فرنیچر سمیٹ کر ایسی تیاریاں کر لی گئی
تھیں کہ ضرورت پیش آنے پر فی الفور تالا بندی کی جا سکے۔ ہنگامہ
ٹریفک میں سائرن بجا کر راستہ بناتے ہوئے جب فضا میں
سائرن کی آواز سنائی دیتی تو چونک پڑتے۔ اس بھیڑ میں کسی بھی
پولیس والے کا کسی مشتبہ کار کو پہچان لینا معجزے سے کم نہ ہوتا
جو اس صدی میں کم ہی رونما ہوتے ہیں مگر میرے دل میں چور
موجود تھا۔ میں نے اپنی دانست میں مجرموں کے ایک خطرناک
ٹولے کو اس انجام سے دوچار کیا تھا جس کا وہ مستحق تھا مگر میں
یہ بھی جانتا تھا کہ قانون نے اس بارے میں مجھے کوئی اختیار نہیں
دیا تھا۔ وہ جھلاتے ہوئے ایک سینئر آفیسر کی انفرادی کارروائی
تھی جو قانون کی نظروں میں شاید ماہ جبے کے سنگین جرائم سے بھی
زیادہ قابل نفرت ٹھہرائی جاتی۔ اس لیے میرے دل میں بے اختیار
یہ خواہش ابھری کہ کاش پولیس والوں نے اپنی آمد کے لیے
کوئی اور راستہ اپنایا ہوتا تاکہ ہم ان کا سامنا کیے بغیر بے خوف و
خطر اس مخدوش علاقے سے دور نکل گئے ہوتے۔

لیکن چند منٹوں بعد یہ دیکھ کر مجھے دلی اطمینان ہوا کہ
آنے والی دونوں سائرن بجاتی ہوئی گاڑیاں مولانا عبدالستار
ایدھی کی ایمبولینسیں تھیں۔ اس علاقے پولیس کا دور دور تک پتا
نہیں تھا۔ ویسے بھی پولیس والوں کا یہ ایک لگا بندھا اصول ہوتا
ہے کہ جہاں جرائم پیشہ لوگوں کے گروہوں میں تصادم ہو رہا ہو تو
خبر موصول ہونے کے باوجود متحارب فریقوں کو اتنا موقع دیا
جانا چاہیے کہ وہ ایک دوسرے پر اپنے دل کی بھڑاس نکال لیں۔
اس سے قبل دخل اندازی کی صورت میں وہ باہمی اختلاف فراموش
کر کے اپنی تمام توجہ پولیس یا قانون نافذ کرنے والوں کی طرف
مرکوز کر کے انھیں جانی نقصان سے دوچار کر سکتے تھے۔

وہ اصول نہ کسی مستند آدمی کا فرمودہ تھا اور نہ ہی کسی
پولیس والے نے کبھی اسے تسلیم کیا تھا لیکن میں گروہ وار مقابلوں
میں جا بجا اس اصول کی کارفرمائی دیکھتا رہا تھا جو جانوروں میں
بھی تھا اور قانون کی روایتی عمل داری میں بھی خلل نہیں ڈالتا۔

اس علاقے سے بحفاظت نکل جانے کے بعد
ٹھے تھا۔ ہمارے پاس موجود دونوں گاڑیاں چوری کی تھیں
کے آدمیوں نے لانڈھی کے پل پار سے اٹھائی تھیں۔ پولیس
کی فوری بازپرس سے بچنے کے لیے ان کی نمبر پلیٹیں بدل
گئی تھیں لیکن ہم ان گاڑیوں کو ہیڈ آفس کے دفتر تک لے
کا خطرہ مول نہیں لے سکتے تھے۔ اس لیے ملیر گاؤں
میں کسٹم ہاؤس کی بغلی سڑک پر ہماری گاڑیاں پہلے سے
تھیں۔ دن میں اس علاقے میں لوگوں کا اژدحام ہوتا تھا
شام ہوتے ہی وہاں ایسی ویرانی اور بے رونقی چھا جاتی
کہ دل اڑنے لگتا تھا۔ وہاں ہم مسروقہ گاڑیاں پارک کر
ان میں سے اپنے ہتھیار اور بچا ہوا اسلحہ اپنی گاڑیوں
منتقل کر کے اپنے ٹھکانے کی طرف روانہ ہو جاتے تھے
کی گاڑیاں وہیں کھڑی رہ جاتیں جنھیں پولیس والے
برآمد کر سکتے تھے۔

واپسی کا سفر بہت مختصر تھا۔ گاڑیاں ٹھکانے پہنچا کر
سینڈو کو ساتھ لیا اور اپنے دفتر کی طرف چل دیا بقیہ لوگ
گاڑیوں سے سامان نکالنے میں مصروف ہو گئے۔

"آج کی کارروائی کے بارے میں تمھاری کیا رائے ہے"
میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے سینڈو سے نرم لہجے میں

"میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ ہم اتنے بڑے
آپریشن کے لیے جا رہے ہیں۔ راکٹ لانچر وغیرہ کو تو
حفاظتی انتظام کے طور پر رکھا تھا۔ آج تم نے واقعی
کی اینٹ سے اینٹ بجا دی۔ ایک لاش میں اب اس کی
جل جائے گی اور وہ مدتوں نہ سنبھل سکے گا۔"

"اور اب دوسرا پیچھا بھی چھوڑ دے گا"

"یہ دو اور دو چار والی بات ہے کہ اپنی عقل
نتیجہ اخذ کر لے کہ اسے تباہ کرنے والے تم تھے اسی وقت
تمھارا پیچھا چھوڑ سکے گا۔ جس کارروائی کو اس نے اپ
اور دشمن کے کھاتے میں ڈال دیا تو وہ بدستور تمھارا
ہے گا۔ تم نے تو کوئی ایسا سراغ بھی نہیں چھوڑا جس
پر وہ اپنے خوفناک دشمن کی اصلیت سے واقف ہو

"تمھاری رائے درست ہے لیکن اس کی بنا
مفروضے پر ہے کہ راجا اس حملے میں بچ گیا ہو جب ک
خیال میں وہ بھی اس معرکے میں کام آ گیا ہو گا۔"

"ایسا ہوا تو پھر راجہ کی پارٹی کو ختم ہی سمجھو

اس کے نام کی تھی۔ ابھی تک وہ اپنے آدمیوں میں اپنا کوئی جانشین تیار کرنے میں کامیاب نہیں ہوا تھا۔ اس کا ہیروئن کے مربوط دھندا اب کئی ٹکڑوں میں بٹ جائے گا۔ اب وہ شہر پر راج کر رہا تھا تو وہ ایک لمحے کے لیے خاموش ہوا پھر سنسناتی ہوئی آواز میں بولا۔ "وہ زندہ ہو یا مر چکا ہو دونوں صورتوں میں لوہا گرم ہے۔ اس وقت تمہیں شہر میں اپنے اور مافیا کے بچھڑنے کی خبر پھیلا دینی چاہیے تاکہ ہر سو تمہاری ہی پوری ہو جائے اور کوئی تمہاری طرف ٹیڑھی آنکھ سے دیکھنے کی جرأت تک نہ کر سکے۔"

اسے ویا کے بارے میں میری مجبوریوں کا علم نہیں تھا اس لیے وہ ایسا مشورہ دے رہا تھا جب کہ میں اپنے اور مافیا کے مراسم کو اس وقت منظر عام پر لانے کا متحمل ہی نہیں ہو سکتا تھا۔

"ابھی نہیں۔" میں نے سگریٹ کا ایک گہرا کش لے کر کہا۔ "کسی کو بھنک بھی نہ ملنی چاہیے کہ ماجے کی تباہی میں مافیا کا کوئی ہاتھ تھا۔ اب اس معاملے کو میں خود سنبھالوں گا۔ تمہاری آج کی شاندار منصوبہ بندی اور کارگزاری کو دیکھتے ہوئے میں نے اپنا وہ بیرکوری کی وارننگ واپس لے لی...."

"تم بہت عظیم ہو باس!" وہ میری بات کاٹ کر جذباتی ہوتی ہوئی آواز میں بولا۔ "مجھے امید تھی کہ میں اپنی بہتر کارکردگی سے کسی وقت تمہیں متاثر کرنے میں کامیاب ہو جاؤں گا۔ خدا کا شکر ہے کہ تقدیر نے مجھے وہ موقع فوراً ہی فراہم کر دیا۔ اب تمہیں مجھ سے کوئی شکایت نہیں ہو گی۔ تم نے جس وقت ہیروئن کی فروخت میں میرا [illegible] اور فیصل کی ہیرا پھیری پر پہلے پن کے ساتھ اپنی ذات تک محدود رکھا تھا، میں نے اسی وقت سمجھ لیا تھا کہ تم بہت فراخدل اور مردم شناس آدمی ہو۔ تم ہم سب کے لیے باپ کی طرح مہربان ثابت ہو گے۔"

"یہ بات ہمیشہ یاد رکھنا اور اپنے آدمیوں کو بھی سمجھا دینا کہ مجھے اپنا کوئی بدخواہ پسند نہیں ہے۔ اس بارے میں کسی کی زبان سے ایک لفظ بھی نکل گیا تو میرا کھیل بگڑ جائے گا۔" میں نے تادیبی لہجے میں کہا۔ "ملک کے ساتھ یہ بھی یاد رکھنا کہ چیف اب گوشہ نشین ہو گیا ہے۔ سارے معاملات اور تمام فیصلے میں خود کروں گا۔ ایک مختصر عرصے میں مجھے [illegible] کارکردگی دکھانی ہے۔ آدمیوں میں سے جو شخص بھی میرے عزائم کی راہ میں روڑے اٹکائے گا میں اسے بے رحمی کے ساتھ پیس کر رکھ دوں گا۔"

"تم فکر نہ کرو۔ میں شکایت کا کوئی موقع نہیں آنے دوں گا۔ ویسے تو ہم سب تمہارے حکم کے غلام ہیں لیکن میں تمہیں یقین دلانا چاہتا ہوں کہ اپنے آدمیوں کی [illegible] بہت مضبوطی کے ساتھ تمہاری ہو گی۔"

لیکن ان میں سے کوئی بھی تم سے سرکشی کی جرأت نہیں کر سکتا۔"

"ڈی ڈی یا دلدار آغا کے بعد آج میں نے ماجے کو بھی صاف کر دیا۔" میں نے کرب کے ساتھ سوچا۔ "وہ زندہ تھا یا مردہ، عملی طور پر میرے خلاف اس کا وجود فنا ہو چکا تھا لیکن عزرالہ؟ وہ کہاں تھی؟" دلدار آغا کے خلاف میں نے محاذ صرف عزرالہ کی وجہ سے کھولا تھا ورنہ شہر میں تو مجھے صرف اتنا معلوم ہوا تھا کہ شہر کا سربراہ ڈی ڈی تھا جو اپنے ماتحتوں کے لیے صرف ایک نام تھا جس کی آواز حکم صادر کرتی تھی اور کوئی اس کی اصلیت سے باخبر نہیں تھا۔ پھر عزرالہ ملی اور اس نے بتایا کہ وہ میری طرف سے مایوس ہو کر مسز دلدار آغا بن چکی تھی۔ اس کی بے بسی اور مجبوری کی کہانی اپنی جگہ مجھ پر واضح اور مکمل تھی مگر عزرالہ کے اعتراف کے بعد میرے دل میں دلدار آغا کے خلاف نفرت کا جو شعلہ بھڑک اٹھا اور میں اس کی ٹوہ میں لگ گیا۔

محبت کے انتقام کی آگ کے تیرے اور جنون کی کروار کے پیچھے لگ کر میں نے اس کی ذات کے بخیے ادھیڑنے شروع کیے۔ مدعا صرف یہ تھا کہ عزرالہ کو اپنے رقیب کی اصل صورت دکھا سکوں مگر وہ درحقیقت شخص کو ڈی ڈی ثابت ہوا اور میری جان مسلسل جدوجہد کے نتیجے میں ہی بحال ہو گیا۔

میرا خیال تھا کہ اسے بے نقاب کرنے کے بعد عزرالہ اس سے متنفر ہو جائے گی اور اپنی غلطی کی معافی مانگ کر مجھ سے رجوع کرے گی۔ دلدار آغا کی موت کے بعد تو اس کی واپسی میں کوئی کلام ہی نہیں رہا تھا لیکن عزرالہ لاپتا تھی۔ میں اپنی کوششوں کے باوجود شہر میں کہیں اس کا سراغ نہیں پا سکا تھا۔

اس وقت مسائل طلاق کے بعد سیٹھو [illegible] جب سے میرے بہت قریب آ چکا تھا۔ وہ میرے دربے کا مجرم ضرور تھا لیکن اس کی ذات میں کچھ ایسا وصف تھا کہ اسے منہ لگانے کو جی چاہتا تھا۔ مجھے دلدار آغا اور ماجے کے انجام کے ساتھ ہی خیال آیا کہ کیوں نہ عزرالہ کے بارے میں اس کو بھی اعتماد میں لے لیا جائے؟ اس وقت وہ مجھے سلطان شاہ کا ہمزاد نظر آ رہا تھا۔

"میں تمہیں بتانا بھول گیا تھا۔" سیٹھو کی معذرت خواہانہ آواز نے مجھے چونکا دیا۔ "شام کو ماجے کے اڈے کی طرف روانگی سے پہلے حامد خبر لایا تھا کہ تمہارے دیے ہوئے ماڈل اور نمبر کا جہاز کراچی ائیرپورٹ کے رن وے سے کافی دور ایک پارکنگ بے پر کھڑا ہے۔ اسے ماریا گیرا ٹیلی نامی ایک لڑکی سیلان سے اپنے معاون کے ساتھ اڑا کر لائی ہے۔ راستے میں وہ لوگ قاہرہ اور دبئی رکتے ہوئے آئے ہیں۔ معاون کا نام البرٹو ہے۔ وہ دونوں ہوٹل شیرٹن میں مقیم ہیں۔ ان کی اگلی منزل دہلی ہے لیکن روانگی سے قبل وہ کافی دن یہاں قیام کا ارادہ رکھتے ہیں۔ دونوں کے پاس پاکستان میں دو سال قیام کا ویزا ہے۔"

"حامد واقعی کام کی خبریں لایا ہے۔" میں نے اس کی آنکھوں میں

...اور وہاں سے نکل کر سیدھا جہانگیر کے گھر جانے کا تھا مگر اس سے پہلے میں ویرا سے بھی بات کرنا چاہ رہا تھا اس لیے سینڈرو کے چلے جانے کے بعد میں نے دوبارہ نمبر ملا کر ویرا سے رابطہ کرنے کی کوشش کی اور اس میں کامیاب ہو گیا۔

"مجھے جلدی ہی کال پر دوسری طرف سے جواب مل گیا۔ "ویرا اسپیکنگ!"

اس کی آواز میں اس وقت ہلکا سا خمار جھلک رہا تھا۔ "کیا بات ہے؟ اتنی رات گئے تم دوسری بار کال کر رہے ہو... اورور؟"

"وہ فوراً سنبھل گئی۔ "اب رات اتر آئی ہے۔" میں نے شوخ لہجے میں کہا۔ "تنہائی میں اداسی گھیر کر آ جاتی ہے تو سوچا کہ تم سے ہی گپ شپ کر لی جائے... اورور۔"

"تم تنہا اور اداس ہو؟ اس کا مطلب یہ ہوا کہ تمہاری بلبل تمہیں چھوڑ کر کہیں اڑ گئی ہو گی۔ بھی تو کہتے ہیں کہ جب ساتھ گھر چھوڑ کے کہیں باہر چلی جائے وہ کبھی گھر میں نہیں ٹک سکتی۔ تم اداس الو کی طرح بیٹھے رہو وہ کسی اور کے ساتھ اپنی طبیعت ہری کر رہی ہو گی۔ اورور۔"

اس کے الفاظ سنتے ہی میں سنبھل گیا۔ اس سے گفتگو کا آغاز کرتے ہوئے میں یہ بھول ہی بیٹھا تھا کہ اسے میں نے غزالہ کے ... جانے کی من گھڑت کہانی سنائی ہوئی تھی۔ "وہ ... میری مرضی اور اجازت سے گئی ہے۔ اب اس کے بارے میں ایسے الفاظ تمہیں زیب نہیں دیتے۔" میں نے ملامت آمیز لہجے میں کہا۔ "وہ دوست ہے کہ اب تم سے میری دشمنی ہو گئی ہے لیکن اس مقابلے میں ہم ایک دوسرے کے لیے کم از کم شائستگی تو برقرار رکھ سکتے ہیں۔ اورور۔"

"دشمنی میں زندگی یا موت تو ایک ہی بار نصیب ہوتی ہے۔ ہم میں سے جس کو پہلے موقع ملا وہ دوسرے کو مار دے گا۔ اصل دشمنی تو باتوں کے تیروں سے ہی نکالی جاتی ہے۔ اس طرح دشمن مرنے سے پہلے بار بار مرنے والے کے لیے زندہ رہتا ہے۔ اورور۔"

"لیکن ہمارے درمیان تو دوستی نما دشمنی ہے۔" میں نے اسے ... ایسی تیز باتیں کر کے طبیعت کو بدمزہ کرو گی تو میں سلسلہ منقطع کر دوں گا... اورور۔"

"یہ دھمکی تو دو روز بعد ملنے سے پہلے ہی تمہیں تمہاری بیوفائی کا ... ہو جانا ہے اور میں تمہاری بے وفائی کا سوگ منا رہی ہوں۔ میرے ... تمہیں ہے اور یہاں بھی لیکن اس سے مجھے کچھ مزہ نہیں آ رہا ... سے اکیلا ہو تو گالوں کی مہک بھی بے کیف محسوس ہوتی ہے۔ اورور۔"

"تم کسی الم رسیدہ محبوبہ کے انداز میں بول رہی ہو جیسے اپنے ... نے دغا دے گئی ہو۔" میں نے اس کے الفاظ پر اپنی حیرت چھپا ... انداز میں کہا۔ "تم جیسی کھلنڈری عورت کو نبھانا ... رفاقت سے دی جاتی ہے جو وفا کے معنے جانتا ہو۔ اورور۔"

"کھیل کھیل میں بھی کبھی ایسی اٹوٹ دوستیاں ہو جاتی ہیں، جو نبھانے نہیں ہوتیں۔" اس کی آواز میں درد سا سمٹ آیا۔ "اپنے ... میں مجھے سبھی خوش فہمی تھی کہ دنیا کا کوئی مرد مجھے متاثر نہیں کر سکتا جب تک تم میری دسترس میں رہے میری یہ خوش فہمی برقرار رہی لیکن جب سے تم نے غزالہ کے ملنے کی خبر سنائی ہے میرے اندر ایک آگ سی بھڑک اٹھی ہے۔ تم مانو یا نہ مانو لیکن مجھے یہ اعتراف کرنے میں کوئی عار نہیں کہ تم میرے دل میں گھر کر چکے تھے۔ تم سے آشنائی مجھے بہت مہنگی پڑی ہے لیکن میں یہ صدمہ جھیل لوں گی۔ تمہیں اور تمہاری یادوں کو اسکاچ میں تحلیل کر کے میں ایک روز یکسر بھلا دوں گی اور کسے خبر کہ اس سے پہلے ہی میں تمہارے جلو میں کوئی آتا دیکھوں کامیاب ہو جاؤں۔ اورور۔"

"شاید اس وقت بھی تم پی رہی ہو؟ اورور۔" میرے لہجے میں غیر ارادی طور پر تلخی آ گئی۔

"پی رہی ہوں۔" اس نے اعتراف کیا۔ "تم آ جاؤ تو تمہیں بھی پلاؤں گی۔ آج رات کے لیے کیوں نہ ہم اپنی دشمنی معطل کر کے پہلے کی طرح دوست بن جائیں؟ اورور۔"

میں انکار کرنے ہی والا تھا کہ اچانک مجھے ایک چال سوجھ گئی۔ وہ پیتی تھی تو پیتی ہی چلی جاتی تھی۔ الکحل اس کے ذہن اور اعصاب پر سوار ہو جاتی تھی۔ لب و لہجے سے اس کی کیفیت کا پتا چلا تا ہی غیر و ضرور ثابت ہوتا تھا اور اس وقت بھی وہ نشے میں تھی۔ اس کمزوری کا فائدہ اٹھا کر میں اس کی زبان سے بہت کچھ اگلوا سکتا تھا اس لیے میں نے فی الفور اداکاری کا فیصلہ کر لیا۔

"اس وقت اداسی کے لمحات میں تمہارا خیال آیا تو اس کا بھی کچھ سبب تھا۔" میں نے دھیمے اور درد بھرے لہجے میں کہا۔ "غزالہ کے بعد اگر میرے دل میں کسی کے لیے جگہ ہے تو وہ تم ہو... تم یعنی ویرا لا نیند اپنے اس روپ میں تم ہمیشہ میری دوست رہو گی لیکن جب تم شیش والوں کا بہروپ دھار لیتی ہو تو میرے لیے ایک ڈراؤنی صورت بن جاتی ہو۔ اصل روپ میں ملنے کا وعدہ کرو تو میں ابھی اور اسی وقت تمہارے پاس آ سکتا ہوں۔ غزالہ شراب پیتی ہے اور نہ میرا پینا پسند کرتی ہے۔ ہم دونوں مل بیٹھے تو ہو سکتا ہے کہ اپنے مقاصد کو قربان کیے بغیر آئندہ کے لیے مفاہمت کی کوئی راہ نکال لیں۔ تم دیکھ چکی ہو کہ میں آسانی کے ساتھ مرنے والوں میں سے نہیں ہوں اور نہ تم آسانی سے زیر ہو سکو گی۔ میرا خیال ہے کہ ہمیں کم از کم ایک بار آپس میں مل لینا چاہیے... یہ بتاؤ کہ تم کہاں ہو اور میں کیسے تم تک پہنچ سکتا ہوں؟ اورور۔"

اب وہ میری اس کی استہزائیہ ہنسی ابھری۔ "نہیں ڈارلنگ! مجھ سے مکاری نہیں چلے گی۔ تم مجھے دھوکا دے کر میرا سراغ نہیں پا سکتے ...

تمہاری طرح بہ طور چال بازیوں سے خوب واقف ہوں۔ تم نے ابھی ابھی
کوئی نئی چال سوچی ہے اور مجھے پھانسنے کے لیے آئندہ کی مفاہمت
کا چارا ابھی ڈال رہے ہو ورنہ تم اچھی طرح جانتے ہو کہ ہمارے مقاصد
ایک دوسرے کی ضد ہیں۔ ہم میں سے کسی ایک کو اپنا سر جھکانا یا
کٹوانا ہے بغیر کسی قسم کے سمجھوتے کی امید نہیں ہو سکتی۔ یہ فریب تم کسی
اور کو دے سکتے ہو مجھے نہیں۔ اوور!“

”تم میری طرف سے بے اعتمادی کا شکار ہو رہی ہو۔“
میں نے دل ہی دل میں اسے گالیاں دیتے ہوئے کہا ”تم
نہیں ملنا چاہتیں تو نہ ملو لیکن میرے جذبوں کو الزام نہ دو۔۔
اوور!“

”آئندہ کی مفاہمت کا ذکر درمیان میں لا کر تم نے
اپنی نیت ظاہر کر دی ہے۔ میں بچی ضرور رہی ہوں لیکن اتنا
نادان نہیں ہے کہ بہک کر تمھیں اپنی کمین گاہ کا پتا بتا دوں۔ اوور۔“

”کاش کوئی ایسی صورت ہوتی کہ میں تمھیں اپنے خلوص
کا یقین دلا سکتا۔ اوور!“ میں نے ایریئل اپنے دہانے کے
قریب لا کر ایک گہرا سانس لیتے ہوئے کہا۔

”ایسی بھی ایک صورت ہے۔“ اس حرافہ نے فوراً
ہی میری بات پکڑ لی۔ ”اگر تم مجھ سے محبت کے دعوے
میں مخلص ہو اور مجھ سے ملنا چاہتے ہو تو اپنا پتا بتا دو۔ میں
خود تمھارے پاس آ جاتی ہوں۔ میں وعدہ کرتی ہوں کہ تنہا
اور غیر مسلح آؤں گی اور یہ ہماری دوستانہ ملاقات ہوگی۔
اوور!“

میں اس کے مکارانہ مطالبے پر چڑ گیا۔ ”جب تم کو مجھ پر
اعتماد نہیں تو میں تم پر کیسے بھروسا کر سکتا ہوں۔ بہتر یہی ہے
کہ ہم دونوں ایک دوسرے کے فراق میں اپنے اپنے
آشیانوں میں ٹھنڈی آہیں بھرتے رہیں۔ محبت کے
دعوے کے ساتھ ایسی کھلی بے اعتمادی میں نے پہلی بار
دیکھی ہے۔ اوور!“

”مجبوری ہے ڈیئر ڈارلنگ! جب واسطہ تم جیسے
مکار اور سفاک محبوب سے ہو تو عورت کو کچھ سوچنا پڑتا ہے۔
میں نے تمھیں بہت قریب سے دیکھا اور پرکھا ہے۔ سفید
جھوٹ بولتے ہوئے بھی تمھاری آنکھوں میں سچائی کی معصومانہ
چمک برقرار رہتی ہے۔ تمھاری صورت اور باتوں کا فریب کھا
کر میں نے بہتیرے لوگوں کو زندگی کی بازیاں ہارتے دیکھا
ہے اس لیے میں مجبور ہوں۔ اس وقت تم سچے بھی ہو تو میرا
دل اعتماد کرنے کو تیار نہیں ہے۔ مجھے امید ہے کہ تم میری
اس مجبوری کو معاف کر دو گے۔ اوور!“

”چلو پھر کسی آخری مقام پر مل لیتے ہیں۔ وہاں ہوا
تو باہمی رضامندی سے یا قرعہ اندازی کے ذریعے کسی ا
ہوٹل میں شب بسری کر لیں گے۔ اوور!“

ایک بار پھر اس کی نقرئی ہنسی سنائی دی ”اب یہ تمھاری
نئی قلابازی ہے۔ کیسی عجیب بات ہے کہ ملاقات کی خواہش
میری تھی اور اب اصرار تم کر رہے ہو۔ میں کہہ چکی ہوں کہ ہمارے
لیے ایک دوسرے کو فریب دینا بہت مشکل ہے۔ تم
مقام طے کر لو مگر میں شرط لگاتی ہوں کہ مقررہ وقت پر
دونوں میں سے کوئی طے شدہ مقام پر سامنے آنے میں
پہل نہیں کرے گا۔ میں تمھارے نمودار ہونے کے انتظار
میں کسی گلی میں چھپی رہوں گی اور تم کہیں اور گھات لگا
میرے سامنے آنے کا انتظار کرو گے اور ہم دونوں کی عمر
یک اسی طرح اعصابی دباؤ کے عالم میں جھک مار کر
ناکام واپس لوٹ جائیں گے اس لیے پروگرام کی بات ہی
ختم۔ ہاں ہم ایک شریفانہ معاہدہ کر سکتے ہیں کہ آج کے
پہلی بار جہاں کہیں اتفاقیہ ہمارا سامنا ہو ہم ایک دوسرے
پر ہتھیار اٹھانے کے بجائے دوستانہ انداز میں ملیں گے
اسی ملاقات میں اگلی ملاقات کے انداز کا فیصلہ کر لیں گے
یوں تو ایسی اتفاقی ملاقات میں ہم میں سے کوئی
کے بارے میں پیش بینی نہیں کر سکتا۔ یہ معاہدہ کرنے
سے بالادست کی عہد پروری کا امتحان ہوگا کیوں کہ
یا مارنے کا اختیار اسی کو حاصل ہوگا۔ اگر وہ بدعہدی پر
آمادہ ہو تب بھی زیادہ سے زیادہ وہی ہوگا جو معاہدے کے
ہوتا۔ یہ بالادست میں بھی ہو سکتی ہوں اور تم بھی۔ بولو
منظور ہے؟ اوور!“

وہ بہت چالاک اور شاطر تھی۔ وہ فوراً ہی میری
تجویز کی تہ تک پہنچ گئی تھی اس لیے میں نے اس کا پیش کیا
ہوا ”شریفانہ معاہدہ“ قبول کر لینا ہی مناسب سمجھا۔
موقع آ جانے پر اس پر عمل کرنے یا نہ کرنے کا انحصار
کی صوابدید پر تھا۔ میں عادی ہو چکا تھا کہ اسے کوئی بدعہدی
ہوتی تو معاہدے کی دہائی دے کر اسے کسی انتہائی اقدام سے
روکنے کی التجا کر سکتا تھا۔ وہ مان لیتی تو سودا خسارے کا
نہیں تھا اور نہ بھی مانتی تو مجھے یہ ملال نہ رہتا کہ اس
کس چال سے بازی کا رخ بدلنا تھا۔

”چلو یہ معاہدہ بھی تسلیم کیے لیتا ہوں۔“ میں نے
”تم طوطی تو دیکھ لینا کہ میرے دل میں کوئی کھوٹ نہیں
میں تمھیں عزائم پر فوقیت نہیں دیتا مگر پھر کہتا ہوں کہ

بعد اگر میں کسی اور صورت کو چاہتا ہوں تو وہ صرف اور صرف تم ہو... اوور۔"

"اپنا ٹرانسمیٹر آن ہی رہنے دینا۔" اس کی مضمحل آواز ابھری۔ "ادھر تم اداس ہو اور ادھر میرے وجود میں اداسی اترتی جا رہی ہے۔ وقفے وقفے سے آہیں بھی بھرتی رہیں گی۔ تمہارے جذبات بیدار کرنے کے لیے یہ بھی بتا دوں کہ آج دوپہر کو ٹرانسمیٹر گر جانے کی وجہ سے اس کا لوکیشن فائنڈر کام نہیں کر رہا اس لیے تم سے گفتگو کے دوران میں بھی مجھے تمہاری لوکیشن کا علم نہیں ہو سکا۔ ویسے بھی میں تمہیں بتا چکی ہوں کہ ٹرانسمیٹر آن ہونے سے لوکیشن فائنڈر کام نہیں کرتا۔ اس کی سوئیاں اسی وقت حرکت میں آتی ہیں جب دوسری طرف سے آواز کی ریڈیائی لہریں موصول ہوں۔ اوور۔"

"میں اپنا ٹرانسمیٹر آن رکھوں گا لیکن پندرہ بیس منٹ تک کال نہ کرنا۔" میں نے دفتر سے جہانگیر کے گھر تک پہنچنے کے وقت کا اندازہ لگاتے ہوئے کہا۔ "میں باتھ روم میں گرم پانی سے طویل غسل کرنے جا رہا ہوں۔ شاید نہا کر میرے ذہن سے بھولت ڈھل جائے۔ اوور۔"

"یہ جام تمہارے نام۔ اوور اینڈ آل اوور اینڈ کل۔" بوتل کے کھلنے کی چھنکار کے ساتھ اس کی آواز سنائی دی اور میں عجلت کے عالم میں دفتر سے نکل کھڑا ہوا تاکہ اس کا دوسرا پیغام آنے سے قبل میں جہانگیر کے گھر پہنچ کر اس سے گفتگو کے لیے تیار ہو سکوں۔

اس سے رابطہ قائم کرتے ہوئے میرے ذہن میں صرف ایک خیال تھا۔ میں جاننا چاہ رہا تھا کہ اسے معراج دین عرف ملنجے کے اڈے کے بارے میں کوئی خبر مل چکی تھی یا وہ بے خبر تھی اور میں نے اندازہ لگایا کہ یہ معاملہ اس کے علم میں نہیں تھا۔

اس کی چالاکی کی بنا پر مجھے ابھی دوسری کوششوں میں ناکامی کا منہ دیکھنا پڑا تھا لیکن وہ مسلسل اسکاچ پی رہی تھی اور اس سے خاصی تلخ و شیریں گفتگو ہو چکی تھی اس لیے مجھے توقع تھی کہ تھوڑی دیر بعد گفتگو میں کوئی ایسی لغزش کر سکتی تھی جس کی بنا پر میرے لیے اس تک پہنچنا آسان ہو سکتا تھا۔

جہانگیر کے ملازمین نے پھاٹک کے نقصان رسیدہ حصے کو اتنی پھرتی کے ساتھ مرمت کروایا تھا کہ اس وقت بیچ والے پھاٹک کو شناخت کرنا ممکن نہیں رہا تھا۔ وہاں سے گزر کر میں اندر پورچ میں کار سے اتر کر دروازہ لاک کر ہی رہا تھا کہ سلطان شاہ برآمدے میں نکل آیا۔ شاید وہ ڈرائنگ روم میں بیٹھا بے تابی کے ساتھ میری واپسی کا انتظار کر رہا تھا۔

مجھ سے ملاقات ہوتے ہی اس نے میری مہم کے بارے میں پے در پے سوالات کرنے شروع کر دیے اور جب میں نے مختصراً اسے بتایا کہ میری مہم توقع سے کہیں زیادہ کامیاب ثابت ہوئی تھی اور میں اپنی طرف سے کسی جانی نقصان کے بغیر معراج دین کے اڈے کی پرشکوہ عمارت کو کھنڈر میں تبدیل کرنے میں کامیاب ہو گیا تھا تو مسرت سے اس کی باچھیں کھل گئیں۔

اس سے پتا چلا کہ وہ لوگ رات کا کھانا کھا چکے تھے اور اس وقت ملکی خواب گاہ میں جہانگیر کے ساتھ شطرنج کھیل رہی تھی۔ تھوڑی دیر پہلے تک وہ خود بھی وہیں بیٹھا کھیل دیکھ رہا تھا لیکن اسے میری سلامتی کی فکر لاحق تھی اس لیے شطرنج سے دل اچاٹ ہونے پر وہ بہانہ کر کے وہاں سے کھسک آیا تھا۔

"اگر تم نو بجے تک واپس نہ لوٹتے تو میں تمہارے دفتر فون کرتا۔" اس نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "تم خود اکیلے رہ کر اپنے آدمیوں کو بھی اس کام پر روانہ کر سکتے تھے۔"

"ضرور کر سکتا تھا لیکن نہ جانے کتنوں میں نہا کر ناکام و نامراد واپس آ سکتے ہوتے۔ موقع پر موجود رہ کر بروقت درست فیصلے کیے جا سکتے ہیں جو کسی بھی کام یا مہم کے نتائج پر بہت زیادہ اثرانداز ہوتے ہیں۔ آج ذرا بھی چوک ہوئی ہوتی تو اس علاقے کے لوگ ہم سب کا دوبارہ حشر کرتے جو بیا قت آباد میں دلدار آغا کا ہوا تھا۔" میں نے ایرپیس جیب سے نکال کر آن کرتے ہوئے کہا۔

اس وقت میں تھکا ہوا تھا اس لیے سلطان شاہ کے ساتھ ڈرائنگ روم میں بیٹھنے کے بجائے کیبنٹ سے اسکاچ کی ایک بوتل لے کر سیدھا اپنی خواب گاہ کی طرف بڑھتا چلا گیا تھا۔

"اسے کیوں آن کیا ہے تم نے؟" سلطان شاہ نے مجھے گھورتے ہوئے سوال کیا۔

"شاید تھوڑی دیر میں وہ بات کرے گی۔" میں نے ہنس کر کہا۔ "دفتر میں اس سے خاصی بات پر بڑی لچھے دار گفتگو ہوئی ہے مگر وہ میرے چکر میں نہیں آئی۔"

"خدا کی پناہ!" وہ آنکھیں نکال کر حیرت سے بولا۔ "کیا تمہارا دماغ چل گیا ہے ٹریڈی؟ تم بھول گئے ہو کہ کل رات کو اس نے کتنے بڑے پیمانے پر یہاں حملہ کیا تھا اور تم کو مار ڈالنے کی سر توڑ کوشش کی تھی؟"

سب یاد ہے۔" میں نے تھرماس اور اسکاچ کی بوتل
میز پر رکھتے ہوئے کہا۔ "یہی تو لطف کی بات ہے کہ رات
کو وہ میرے خون کی پیاسی ہو رہی تھی اور ابھی تھوڑی دیر پہلے
مجھ سے محبت کا دم بھرتے ہوئے اپنی بدنصیبی کا گلہ کر رہی تھی۔"

"وہ اپنے وقت کی سب سے مکار عورت ہے۔
سارے ہتھیار کند ثابت ہوئے تو اب وہ تم کو اپنی اداؤں
سے مارنے پر تُل گئی ہے۔ وہ تمہارے مزاج کی رنگینیوں سے
اچھی طرح واقف ہے۔"

"میں سب جانتا ہوں سلطان شاہ۔" میں نے اس
کے شانے پر تھپکی دیتے ہوئے کہا۔ "میں اتنا نادان نہیں
کہ اس کے نخروں سے مر جاؤں۔ میں بھی اس کی رگ رگ
سے واقف ہوں۔ وہ مجھ سے کھیلنا چاہ رہی ہے جب کہ
میں اس سے کھیل رہا ہوں۔ اس بارے میں تم اپنے ذہن
کو زیادہ نہ تھکاؤ۔ میں موقع محل کی نزاکت کو اچھی طرح سمجھتا
ہوں۔ اس کے جھانسے میں نہیں آؤں گا۔"

"اللہ کرے کہ ایسا ہی ہو مگر میری چھٹی حس بار بار کہتی ہے
کہ اگر تمہیں کبھی زک اٹھانا ہی پڑی تو کسی عورت کے ہاتھوں
اٹھانا پڑے گی۔"

"ویرا کے معاملے میں اپنی چھٹی حس کو کچھ دنوں کے
لیے رخصت پر بھیج دو۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔ "ویرا
چالاک ضرور ہے مگر میرے مقابلے میں دودھ پیتی بچی۔۔۔"

"جب ہی اس نے کل رات ہمیں گھر میں محصور کر کے
چاروں طرف سے جہنم برسانا شروع کر دیا تھا۔" وہ میری بات
کاٹ کر تلخ لہجے میں بولا۔ "میں ایک بار پھر تمہیں آگاہ کر رہا
ہوں کہ اس کے مقابلے میں تمہیں کسی خوش فہمی میں نہیں رہنا
چاہیے۔ میں نے کبھی کبھار اس کی آنکھوں میں ایسی وحشیانہ چمک
دیکھی ہے کہ وہ رات بھر اپنے پہلو میں سونے والے مرد
کو صبح ہوتے ہی بڑے سکون سے گولی مار سکتی ہے۔"

"تم فکر نہ کرو۔ ایسا موقع آیا تو میں گولیاں نکال کر سوؤں
گا۔" میں اس کی بات کو مذاق میں ٹالتا ہوا باتھ روم کی طرف
بڑھ گیا۔

منہ ہاتھ دھو کر لباس تبدیل کرنے کے بعد میں باہر
آیا تو میں نے خوشگوار حیرت سے دیکھا کہ سلطان شاہ نے
زندگی میں پہلی بار میرے لیے وسکی کا گلاس تیار کیا ہوا تھا۔

"آج تم نے اپنا عہد توڑ کر ام الخبائث کو کیسے ہاتھ لگا
لیا؟" میں نے پوچھا۔

"صرف تمہاری خوشی کے لیے۔" وہ مغموم لہجے میں
بولا۔ "اگر تمہارے ساتھ دوستی نباہنا ہی ہے تو مجبوراً نہ چاہتے
ہوئے بھی بہت سے کام کرنے پڑیں گے لیکن بے فکر رہو
اسے ہاتھ تو لگا لیا ہے منہ کبھی نہیں لگاؤں گا۔ پتا نہیں اس
تلخ بادے سے تمہیں کون سی خوشی مل جاتی ہے۔"

"خوشی نہیں ملتی غم اس میں ڈوب جاتے ہیں۔" میں
نے دل ہی دل میں ویرا کی لمس کی خوشی کا تصور کر کے اپنے
لب تر کرتے ہوئے کہا۔ "اور میری زندگی ابتدا ہی سے غم
کے بوجھ سے دبی رہی ہے۔ ان سے نجات مل گئی تو
یہ بھی چھوٹ جائے گی۔"

مجھے حیرت تھی کہ باہر میری کار کے انجن کی آواز
بھی جہانگیر یا سلمیٰ میں سے کسی نے خبر گیری کی ضرورت نہ
سمجھی تھی لیکن سلطان شاہ نے بتایا کہ وہ دونوں دنیا و ما
سے بے خبر شطرنج میں اس طرح منہمک تھے جیسے ان
عاقبت کا فیصلہ اسی بازی کے نتیجے پر منحصر تھا۔

"تم کیا کر آئے؟" چند گھونٹ معدے میں اتارنے
کے بعد مجھے یاد آیا کہ میں نے دوپہر کو سلطان شاہ کو بھی
کام بتایا تھا جس کے بارے میں وہ خاموش تھا۔

"میریٹ کا راولی بہت پُرعزم افسر ہے اور
تیاریوں کے ساتھ یہاں آیا ہے۔" سلطان شاہ نے
شروع کیا۔ "وہ اپنے ساتھ ایک سراغرساں کتا بھی لایا
سیٹھ حبیب جیوانی کی ذاتی استعمال کی ان اشیاء
دی گئی تھی جو گرفتاری کے وقت اس کی تحویل سے
کے سیل کر دی گئی تھیں۔ وہ کتا ائیرپورٹ پر کسٹم والوں
ان کتوں کے ساتھ کنٹرول میں رکھا گیا تھا جو مسافر
سامان میں منشیات کا سراغ لگاتے ہیں لیکن آج صبح
زہر دے کر اس کتے کو ہلاک کر دیا جب کہ کتوں والے
میں کسی غیر متعلقہ شخص کی رسائی ناممکنات میں سمجھی جاتی
کتے کی ہلاکت کی اطلاع ملنے پر میریٹ جائے وقوعہ
معائنہ کرنے ائیرپورٹ آگیا تھا۔ وہاں سے واپسی پر
سے فوراً آگے ایک چلتی کار سے اس پر قاتلانہ حملہ
گولیاں اس کے چہرے اور بازو پر لگیں اور اب وہ جناح
میں زیر علاج ہے۔"

"قاتل پکڑے گئے یا فرار ہو گئے؟" اس کے
ہوتے ہی میں نے سوال کر ڈالا۔

"صرف اتنا دیکھا گیا کہ وہ سفید ایکا کار میں جس
افراد سوار تھے۔ وہ لوگ فائرنگ کرتے ہوئے فرار
میں کامیاب ہو گئے کیوں کہ حملے میں میریٹ کا ڈرائیور

بھی بُری طرح زخمی ہوگیا تھا اور ان کا تعاقب کرنے کی پوزیشن میں نہیں رہا تھا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ یہاں مافیا والوں کے ہاتھ بھی لمبے ہیں۔" میں نے پُرتشویش لہجے میں کہا۔ "اس معاملے میں میرے ماتحتوں میں سے کوئی شریک نہیں تھا جس کا مطلب ہے کہ کچھ اور لوگ بھی مافیا چیف کے لیے کام کررہے ہیں جن کے بارے میں مجھے کچھ علم نہیں۔"

"ہوسکتا ہے کہ وہ تنخواہ دار نہ ہوں بلکہ کرائے کے لوگ ہوں جنھیں معاوضہ دے کر بالا ہی بالا اس کام پر لگایا گیا ہو۔" سلطان شاہ نے اظہار خیال کیا۔

"اس سے پہلے ہیرسٹ کہاں ٹھہرا ہوا تھا؟" میں نے چند ثانیوں بعد سوال کیا۔

"ہیملا کانٹی نینٹل۔" اس نے جواب دیا۔ "کمرا نمبر چار سو اٹھارہ اس کے نام پہ بُک ہے۔"

"تم نے مختصر سے وقت میں خاصی معلومات حاصل کرلیں لیکن تم اس تک رسائی حاصل کرنے میں تو کامیاب نہ ہوسکو گے۔" میں نے پوچھا۔

"کوشش کی تھی لیکن اسپتال میں اسے سخت پہرے میں رکھا گیا ہے جہاں پرندہ بھی پَر نہیں مار سکتا۔ گولیاں نکالنے کے لیے فوری طور پر اس کا آپریشن کیا گیا تھا۔ اس واقعے پر تمام پولیس حکام بُری طرح بوکھلائے ہوئے ہیں۔ واردات کے بعد سے پورے شہر میں مشتبہ افراد ڈھونڈنے والوں کی شامت آگئی ہے اور انھیں جگہ جگہ روک کر تلاشی لی جارہی ہے۔" وہ بتانے لگا۔ "سننے میں آیا ہے کہ اس کی حالت سنبھلتے ہی اسے پہلی پرواز سے وطن واپس روانہ کردیا جائے گا۔ اسپتال میں صفائی کے انتظامات پر ہیرسٹ بہت برہم ہے۔ اسے خوف ہے کہ اس کے زخموں میں انفیکشن نہ ہوجائے۔"

ہماری گفتگو کا سلسلہ وہیں منقطع ہوگیا کیوں کہ سلمیٰ ہمیں تلاش کرتی ہوئی وہیں آپہنچی تھی اور میرے ہاتھ میں گلاس دیکھتے ہی بھڑک اٹھی۔ "تو ملاقات نہ دعا سلام، کب سے پہلے بھی آتے ہی گلاس بھر کے یہاں بیٹھ گئے۔ میں سارے گھر میں ڈھونڈتی پھر رہی ہوں۔"

"مجھے پتا چلا تھا کہ خواب گاہ میں معرکے کی بازی ہورہی ہے۔ اس لیے رنگ میں بھنگ ڈالنا مناسب نہیں سمجھا۔ جیت کس کی ہورہی ہے؟"

"پوری بازی کھیلتے تو میں ہی جیتتی۔" پسند کا موضوع میسر آتے ہی وہ چہکنے لگی۔ "جب ہار سامنے نظر آنے لگی تو انھوں نے سر میں درد کا بہانہ کرتے ہوئے بازی اُلٹ دی۔"

"بوتل اٹھاؤ تو تمھارے ہی کمرے میں چلتے ہیں!" میں نے گلاس لے کر اٹھتے ہوئے کہا۔ سلطان شاہ نے ایک پیگ اٹھا لیا تھا جو میں نے آتے ہی آفر کردیا تھا۔

"وہاں پہلے سے بوتل موجود ہے۔" وہ جلے کٹے لہجے میں بولی۔ "اسے یہیں اپنے سرہانے رکھ لو۔"

"یہ مشورہ بھی مناسب ہے۔" میں نے اسے چڑانے کے لیے ہنستے ہوئے کہا اور وہ غضب آلود نگاہوں سے مجھے گھور کر رہ گئی کیوں کہ اس سے زیادہ اس کے بس میں کچھ نہیں تھا۔

جہانگیر کسی جیتے ہوئے راجا کی طرح اپنی خواب گاہ میں دبیز و عریض بستر پہ دراز تھا۔ مجھے دیکھتے ہی اس نے پُھرتی سے اپنا بستر چھوڑ دیا اور مسرت آمیز لہجے میں بولا۔ "اوہ تم تو... باہر سے ہی گلاس لیے چلے آرہے ہو اور میں کمرے میں بار ہوتے ہوئے بھی پیاسا ہوں۔"

"پیاس بجھا کر کسی کے لیے بار بن جاؤ گے ہو گے اسی لیے پیاسے بیٹھے ہو۔" میں نے اسے آنکھ مار کر شوخ لہجے میں کہا اور سلمیٰ بھنا گئی۔

"جگت بازی اور پھبتیاں اڑانا تو کوئی تم دونوں سے سیکھے۔" وہ چڑچڑے لہجے میں بولی۔ "دونوں مل کر اچھے خاصے آدمی کو تماشا بنادیتے ہو۔" پھر وہ میری طرف مڑ کر غرائی۔ "مجھے کیا ضرورت تھی انھیں بلا کر رکھنے کی؟ میری بلا سے تم دونوں نہانے بھی لگو تو میں نہ روکوں گی۔"

"یہی تو میں بھی کہہ رہا تھا۔" میں پیچھے سرکتے ہوئے بولا۔ "ابھی یہ وہاں تو کبھی یہیں اپنے آدمیوں کے تجزیے معترض نہیں ہوتیں۔ جہانگیر تو وجہ ہی تمھاری طرف سے شاکی رہتا ہے۔"

"یاد رکھنا کہ میرے ساتھ مسخرہ پن کرکے تم اپنے حق میں کانٹے بو رہے ہو۔" وہ مجھے گھورتے ہوئے بولی۔ "غزالہ کو مل جانے دو پھر دیکھنا کہ یہ خوش مزاجی کس طرح ہوا ہوتی ہے۔"

"معافی چاہتا ہوں۔" میں نے جلدی سے گلاس میز پہ رکھ کر اس کے سامنے دونوں ہاتھ جوڑ دیے۔ "تم جو چاہے سزا دے لو لیکن غزالہ کے بارے میں ایسی بات نہ کہو۔ وہ مجھ سے اتنے عرصے تک دور رہی ہے کہ اب تمھاری بہت سی باتوں کو سچ مان لے گی۔ اس معاملے میں تمھاری کوئی بھی شرارت مجھے بہت مہنگی پڑ سکتی ہے..."

"دیکھ لیا۔" جہانگیر نے بستر پہ بیٹھے بیٹھے فخریہ لہجے میں ہانک لگائی۔ "میں تو نہیں میرے دوست بھی تم سے ڈرتے ہیں لیکن تم ہوکہ پھر بھی ہم سے ناخوش سی رہو۔ جاؤ ذرا کے

لیے کھانے کا بندوبست کرنے کی ضرورت ہی ہے مجھ کو کافی لگ رہا ہے۔ یہ دو تین گلاس پی کر کھانا کھائے گا۔"

میں بے بسی سے اثبات میں سر ہلا کر رہ گیا اور سلمیٰ شٹاک کر کمرے سے نکلتی چلی گئی۔

اس کے جاتے ہی جہانگیر نے مسہری کے نیچے ہاتھ ڈال کر بلیک اینڈ وھائٹ کی بوتل نکالی جو اب چوتھائی خالی ہو چکی تھی۔ شاید وہ دن بھر بستر پر پڑا پڑا سلمیٰ کی نظریں بچا کر بوتل ہی سے چسکیاں لیتا رہا تھا۔ اور بات تھی کہ سلمیٰ اس کی حرکت سے واقف ہونے کے باوجود اپنا بھرم برقرار رکھنے کے لیے انجان بن رہی ہو۔ وہ مجھے اپنی خواب گاہ میں لانے سے پہلے ہی جانتی تھی کہ اس کے کمرے میں جہانگیر کے پاس پوری بوتل موجود تھی جو اس وقت تین چوتھائی نظر آ رہی تھی۔

"ذرا لپک کر فریج سے برف کے ڈلے تو لے آؤ۔"

میں نے اپنا گلاس خالی کرتے ہوئے سلطان شاہ کو پکارا اور اپنا گلاس جہانگیر کی سائیڈ ٹیبل پر رکھ دیا۔

"سلمیٰ کو چڑانے کی بات اور تھی لیکن اب آدمیوں کی طرح صبر سے پیو۔ ہم کو اب کہیں جانا ہے اور بوتل کہیں بھاگی جا رہی ہے۔" وہ میری ہلکی سی جھڑکی پر بُرا سا منہ بناتا ہوا بولا۔ "ابھی سے چسکیاں لو گے تو تھوڑی دیر میں سر کے بل کھڑے ہوتے نظر آؤ گے۔"

"یہ اسکاچ کی چسکی ہی تھی۔" میں نے بستر پر اس کے قریب بیٹھتے ہوئے کہا۔ "غزالہ نے مجھے یاد کیا ہوگا۔ آج مجھے دن میں کئی ہچکیاں آتی رہی ہیں۔"

"آج تم سارا دن کہاں غائب تھے؟" وہ گلاسوں میں اسکاچ انڈیل کر بوتل کا منہ بند کرتے ہوئے بولا۔ "وہ بتا رہی تھی کہ دوپہر میں تم نے فون کیا تھا۔"

"بس بھاگ دوڑ میں مصروف تھا۔" میں نے کہا پھر دروازے پر نگاہ رکھتے ہوئے آہستگی کے ساتھ کہا۔ "کل کے اخبارات سے پتا چلے گا کہ میں آج کہاں تھا۔ آج ایسا زبردست کام ہوا ہے کہ ویرا تو کیا اس کا باپ بھی کئی مہینوں تک یہاں تجی کو نہیں سنبھال سکے گا۔"

"یہ بتاؤ کہ اس مار دھاڑ اور دھما چوکڑی سے ہماری جان کب چھوٹے گی؟" اس کے لہجے میں دبا دبا سا احتجاج موجود تھا۔ "اب تو سلمیٰ تنگ آ کر کسی نہ کسی بُری طرح بھڑک رہی ہے۔ چند ہی دنوں میں اس کے چہرے پر زرد رنگ نے ڈیرے جما دیے ہیں۔"

"میرا خیال ہے کہ آج وہ فتنہ بھی دفن ہو گیا۔" میں نے [illegible] لہجے میں کہا۔ "بستی والے یہاں معراج دین کی افرادی قوت کے بل پر ادھم مچائے ہوئے تھے۔ آج میں نے اس کے اڈے کی عمارت اور ساکھ کو بُری طرح خاک میں ملا دیا ہے۔"

"پھر بیلا پریشان کیوں ساتھ لیے پھر رہے ہو؟" اس کا لہجہ اشتباہ آمیز تھا۔

"آدھا گھنٹا پہلے ویرا سے بات ہوئی تھی۔ وہ حملے کے انجام سے بے خبر اپنے نامعلوم ٹھکانے پر اکیلی شراب پی رہی تھی۔ وہ مجھ سے دوبارہ کسی بھی وقت رابطہ قائم کر سکتی ہے۔ اسی لیے میں نے ایریشن آن رکھا ہوا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ نشے کی جھونک میں وہ کوئی ایسی بات بتا جائے جو میرے سارے مسائل کی کنجی ثابت ہو۔ تھوڑی دیر کے لیے سلمیٰ کو اس کمرے سے دور ہی رکھنا۔"

"فکر نہ کرو۔" وہ ہنستا ہوا بولا۔ "روٹیاں ختم ہو چکی ہیں اسے تمہارے لیے روٹیاں پکانے میں خاصی دیر لگ جائے گی۔ ویسے بھی وہ اس وقت ہم سے دور ہی رہے گی۔ اس نے اندازہ لگا لیا ہے کہ اس وقت ہم دونوں ہی اس کی کمینائی کے موڈ میں ہیں۔"

اسی وقت سلطان شاہ آئس پاٹ میں برف کے پارچے اور مزید بستہ پانی لے آیا۔ جہانگیر نے پگھلی ہوئی برف کا پانی باری باری دونوں گلاسوں میں انڈیلا تو سلطان شاہ فضا میں رچی ہوئی الکحل کی بو پر برے برے منہ بنا رہا تھا۔

"چاہو تو تم کمرے میں جا کر آرام کر سکتے ہو۔" میں نے اسے کھسکنے کا موقع فراہم کرتے ہوئے کہا۔ "کئی دن بعد ذہن کا بوجھ ہلکا ہوا ہے تو اب ہم ذرا دیر تک بیٹھیں گے۔"

"میں بھی بیٹھا ہوا ہوں۔ تم میری فکر نہ کرو۔" اس نے بے پروائی سے کہا اور میں سمجھ گیا کہ وہ وہاں موجود رہ کر ہماری گفتگو سننا چاہ رہا تھا۔

جہانگیر ان دنوں اپنے گھر میں قید ہو کر رہ گیا تھا اس لیے اسے میری سرگرمیوں کے بارے میں سب کچھ جان لینے کا خبط ہو گیا تھا مگر میں نے اسے وہی کچھ بتایا جو میری دانست میں ضروری تھا۔ اسی سوا دس ویرا کا قصہ بھی تھا جسے سن کر جہانگیر کی آنکھیں بھی حیرت سے پھیلتی چلی گئیں وہ باور ہی نہیں کر سکتا تھا کہ ویرا جیسی عورت جو ایک طرف میرے خون کی پیاسی ہو رہی تھی دوسری طرف مجھ سے محبت کا دعویٰ بھی کر سکتی تھی۔ شاید میں اسے وہ کہانی نہ سناتا لیکن ایریشن پر آنے والی متوقع کال کے پیش نظر اسے پورے پس منظر سے آگاہ کرنا ضروری تھا ورنہ وہ یہی سمجھتا کہ میں نے ایک مرتبہ پھر ویرا کے ساتھ چکر سے آزادانہ شروع کر دیے ہیں۔

"آخر یہ ویرا کس مٹی سے بنی ہوئی ہے؟" اس نے تعجب آمیز لہجے میں کہا۔ "میں نے اپنی زندگی میں بہت سی عورتیں دیکھی ہیں لیکن اتنی ڈھیٹ، دلیر اور بے شرم عورت نہیں دیکھی جو اپنے محبوب پر تلوار سونت کر اس سے عشق کا اظہار کرتی ہو۔"

"یہ ویرا کی ہے جو آج بھی صحیح الدماغ ہے۔ اس کے باپ نے خاص طور پر ڈاکٹر سربیانوف کو روم میں اسے جو غلیظ زہریت دی تھی اس کے بعد تو کوئی بھی عام لڑکی مستقل ذہنی مریضہ بن سکتی تھی۔ اس میں کوئی شبہ نہیں کہ وہ بہت دلیر اور حوصلہ مند ہے لیکن اس کے باپ نے اپنے مذموم مقاصد کی خاطر اس کے خمیر میں ڈھٹائی اور بے شرمی کے جراثیم بھی گوندھ دیے ہیں۔"
میں نے گلاس سے ایک لمبا گھونٹ لیا اور سلسلہ کلام جاری رکھتے ہوئے بولا۔ "وہ تو نفسیاتی طور پر بہت زیادہ الجھی ہوئی ہے مگر میں ہر طرح سے نارمل ہونے کے باوجود اس کے بارے میں متضاد جذبات کا شکار رہوں۔ کبھی اسے ذبح کر دینے کو دل چاہتا ہے اور کبھی اسے ایک معصوم اور بے سہارا عورت سمجھ کر اس سے ہمدردی پیدا ہونے لگتی ہے۔"

"یہی میں کہہ رہا تھا۔" سلطان شاہ ایک دم بول پڑا۔ "اور تم نہیں مان رہے تھے کہ اب میں بس یہی ایک اچھائی نظر آتی ہے کہ یا ندھا جاتی ہے تو اندر سے سچ زبان پر آجاتا ہے جانی

اس ہمدردی کو قابو میں رکھو ورنہ وہ تمہارا سر سنبھالنے سے پہلے تمہاری گردن اڑا دے گی۔ میری نگاہ میں وہ ایک ہوس پرست، پاگل اور جنونی عورت ہے جو اپنی خوشی کے لیے کسی بھی وقت کچھ بھی کر سکتی ہے۔"

"سلطان شاہ درست کہہ رہا ہے۔" جہانگیر نے اس کی تائید کرتے ہوئے کہا۔ "وہ ایک زہریلی ناگن ہے۔ خوبصورت اور زہریلی۔ جو اپنے حسن سے شکار کو مسحور کرتی ہے اور پھر اسے ڈس لیتی ہے۔ تمہیں اس کی طرف سے ہر وقت محتاط رہنا چاہیے۔ وہ کوئی بھی گل کھلا سکتی ہے۔"

"میں شیر خوار بچہ نہیں ہوں یار!" میں نے چڑ کر کہا۔ "اپنی دلی کیفیات بتانے کا یہ مطلب نہیں کہ میں واقعی اس کی خیر خواہی شروع کر دوں گا۔ یہ سب میں نے صرف اس کے کردار کی وضاحت کے لیے بتایا تھا۔"

"اس کے گھناؤنے کردار کا میں خود شاہد ہوں۔ تم اس بارے میں زبان بند ہی رکھو تو بہتر ہو گا۔" سلطان شاہ اس وقت یکایک سنجیدہ ہو گیا تھا۔

"ویرا کالنگ فارڈیمی ... اوور!" اچانک خواب گاہ

کی کمرہ فضا میں ویرا کی بھرائی ہوئی آواز ابھری اور ہم سب یوں خاموش ہو گئے جیسے ہمیں سانپ سونگھ گیا ہو۔

میرے دائیں ہاتھ میں گلاس موجود تھا۔ اس لیے بائیں ہاتھ میں ایئر پیس اٹھا لیا۔

"تم کچن میں جا کر سلمٰی کو وہیں مصروف رکھو۔" جہانگیر نے ایک جھٹکے کے ساتھ سلطان شاہ سے کہا۔ "وہ ادھر آنکلی تو معاملہ گڑبڑ کر دے گی۔"

"اسے آنے دو بلکہ اسے بلا لاؤ۔" میں نے سلطان شاہ سے کہا۔ "اسے ایئر پیس سے دور رہ کر غزالہ کی اداکاری کرنی ہے۔ ویرا کے لیے ایئر پیس پر پس منظر سے سنائی دینے والی نسوانی آواز ہی کافی ہو گی۔ فاصلے کی وجہ سے وہ لب و لہجے میں تمیز نہیں کر سکے گی۔"

اسی انتظار میں ایئر پیس پر دوبارہ ویرا کا پیغام سنائی دیا اور اس بار میں نے لائن اوور ہوتے ہی اس کی کال کا جواب دے ڈالا۔

"غنیمت ہے کہ تمہاری آواز سنائی دی ورنہ میں تو سمجھی تھی کہ تم اپنا ایئر پیس آن رکھنا بھول گئے۔" اس کی آواز میں واضح طور پر نشے کا غلبہ محسوس کیا جا سکتا تھا۔ "ایئر پیس آن ہونے کا مطلب ہے کہ تمہارے دل کے کسی گوشے میں میرا خیال ضرور موجود ہے ... اوور!"

"یہ تمہاری خوش فہمی بھی ہو سکتی ہے ویرا!" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "تھوڑی دیر پہلے میں نے جو کچھ کہا اسے تم نے میری غلط بازی قرار دیا تھا اس لیے اب کسی اور موضوع پر بات کرو کیونکہ اب میں تنہا نہیں ہوں۔ غزالہ واپس آ چکی ہے اور کسی بھی لمحے ادھر آ سکتی ہے ... اوور۔"

جہانگیر معنی خیز نظروں سے میری طرف دیکھ رہا تھا اور سلطان شاہ میری ہدایت پر پہلے ہی سلمٰی کو بلانے جا چکا تھا جو کچن میں سب کے لیے روٹیاں تیار کر رہی تھی۔

"غزالہ آ گئی ہے؟" اس کی مخمور آواز تحیر آمیز ہو گئی۔ "تو ذرا اس سے میری بھی بات کرا دو ... اوور۔"

اسی وقت سلمٰی بے آواز قدموں سے چلتی ہوئی سلطان شاہ کے ہمراہ خواب گاہ میں آ گئی۔ وہ حیرت سے میری طرف دیکھ رہی لیکن زبان سے کچھ نہ بولی۔ شاید سلطان شاہ نے اسے راستے ہی میں اس بارے میں بریفنگ کر دیا تھا۔

"غزالہ شاید ہی تم سے بات کرنا پسند کرے گی ... تم دونوں کے دلوں میں ایک دوسرے کے لیے بغض و حسد کے جذبات موجود ہیں۔ اس لیے میں خود بھی یہ تماشا پسند نہیں کروں گا۔ ایک دوسرے سے لڑتی ہوئی حسین ترین عورتیں بھی مجھے جنگلی بلیوں کی طرح محسوس ہوتی ہیں ... اوور!"

"تم بہانے بازی کر رہے ہو ڈیئر۔ شاید تم ابھی تک اکیلے

ہو اور تمہاری چہیتی ڈر کہیں کسی پیرائے شہیر سے الٹی لٹکی ہوئی
ہے . . . سچ ہو تو اسے بلاؤ۔ یہ ایئرپیس بہت حساس ہے۔
میں اس کی آواز سن لوں گی۔ زیادہ سے زیادہ وہ مجھے گالیاں ہی
دے لے گی۔ اوور!"

"تم سنتی رہو۔ میں اسے بلاتا ہوں۔" میں نے سلمٰی کو آنکھ
سے اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ وہ ساری گفتگو سن رہی تھی۔ اس
لیے اپنا رول سمجھ چکی تھی اور فوراً ہی کمرے سے باہر
چلی گئی۔

میں نے ٹرانسمیشن بٹن پر سے اپنی انگلی کا دباؤ ختم کیے
بغیر عزرالہ کا نام پکارا اور سلمٰی نے دور سے "میں ابھی آئی" کی
ہانک لگائی۔ چند ثانیوں بعد وہ خواب گاہ کے دروازے پہ
آکر رک گئی۔

"ایئرپیس پر ویرا تم سے بات کرنا چاہ رہی ہے۔" میں
نے ویرا کو سنانے کے لیے کہا۔

"میں اس حرامزادی کی آواز بھی سننا گوارا نہیں۔" سلمٰی نے
بے مثال صداکاری کرتے ہوئے غصیلی آواز میں کہا۔ "یہ حرامزادی
میرے سامنے ہوتی تو میں ابھی اس کا منہ نوچ لیتی۔"

"اچھا! تم جاؤ، میں اس سے بات کرکے آتا ہوں۔"
میں نے نخوت لیجے میں کہا۔ جواب میں سلمٰی بڑبڑانے
لگی اور پھر چپ ہوگئی۔ مجھے یقین تھا کہ اس کی بڑبڑاہٹ ویرا کی
طرف سن لی گئی ہوگی۔

"سن لیا تم نے؟" میں نے ایک گہرا سانس لے کر
ایئرپیس میں ویرا سے کہا۔ "میں جانتا تھا کہ وہ انکار کر دے گی۔
اب بتاؤ کہ مجھ سے کیا چاہتی ہو؟ اوور!"

"جس کے پاس اپنے لیے کچھ نہ ہو اس سے میں کیا چاہ
سکتی ہوں؟" اس کی آواز بہت تلخ اور کاٹ دار ہو گئی۔ "مجھے
خوشی ہے ڈیئر کہ میرا دل توڑ کر تم بھی سکھی نہیں ہو۔ میری ہی
طرح تنہا اور اداس ہو۔ عزرالہ کی موجودگی کا جو ڈرامہ تم نے رچایا
ہے وہ سراسر فراڈ ہے۔ فاتح تم نہیں، میں ہوں!" اور پھر اچانک
ہی ایئرپیس پہ اس کا ہذیانی قہقہہ گونجنے لگا۔

اس کا ہنسنے کا انداز خود میرے لیے بھی اجنبی اور بہت
زیادہ پراسرار تھا۔ نہ جانے وہ نشے کی جھونک میں ہنس رہی
تھی یا اس ہنسی کا کوئی مخصوص سبب بھی تھا!

مجھے گمان ہوا کہ شاید وہ عزرالہ کا سراغ لگا چکی تھی اور اس
وقت مجھے بے وقوف بنا کر میری بے بسی کا مضحکہ اڑا رہی تھی۔
وہ خیال آتے ہی میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے اور بدن کے
مساموں سے ٹھنڈا ٹھنڈا پسینہ اچانک ہی بہنے لگا۔

میں اس سے بہت کچھ پوچھنا چاہ رہا تھا لیکن اس کا
ہذیانی قہقہہ طویل ہوتا چلا گیا جو میرے اعصاب پہ ہتھوڑے
کی ضرب میں لگا رہا تھا اور آخر میں نے خوف اور جھنجلاہٹ
کے عالم میں ایئرپیس آف کر دیا۔

قہقہے کی آواز معدوم ہوتے ہی یکلخت ایسا غیر فطری
سناٹا چھا گیا۔ جیسے کائنات گردش کرتے کرتے اچانک تھم
گئی ہو اور کسی بھی لمحے سب کچھ ایک دوسرے سے متصادم
ہو کر فنا ہونے والا ہو۔

"فراڈ کی ہیبت ناک ہنسی تھی اس کی!" کمرے پہ چھائے
ہوئے گمبھیر سکوت میں جہانگیر کی سرسراتی ہوئی آواز گونجی۔ وہ ویرا
سے ویسے بھی ذہنی طور پہ بہت مرعوب تھا۔ پھر اس وقت
تو ویرا کے غیر متوقع اور ہذیانی قہقہے نے خود مجھے بھی بوکھلا کر
رکھ دیا تھا۔ اس لیے جہانگیر کا خوفزدہ ہونا کوئی تعجب انگیز واقعہ
نہیں تھا۔ وہ شی سے عرصہ دراز سے لاتعلق تھا لیکن ان
لوگوں کی ماورائی بالادستی کے سحر سے نہیں نکل سکا تھا۔

"وہ عورت تمہیں اچھی مداری ہے۔" سلطان شاہ نے
تبصرہ کیا۔ "وہ جانتی ہے کہ کن حربوں سے تمہیں پریشان کر
سکے گی۔ تمہارے ساتھ رہ کر اس نے تمہارے بارے میں
بہت کچھ جان لیا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اب اس کا ہنسی کا دورہ
ختم ہو گیا ہو۔ ایئرپیس آن کرو تو پتا چلے گا کہ اب وہ کیا بک
رہی ہے؟"

سلطان شاہ کی رائے معقول تھی۔ میں نے جو کچھ کیا وہ
میرا اضطراری ردعمل تھا۔ ایئرپیس آف کرکے میں کسی بھی
صورت حال کو تبدیل نہیں کر سکتا تھا جبکہ ویرا سے گفتگو جاری
رکھ کر میں کم از کم اس کے ہذیانی قہقہے کا... سبب تو معلوم
کر سکتا تھا۔

میں نے فوراً ہی ایئرپیس دوبارہ آن کر دیا مگر اس پہ
سکوت طاری تھا۔

"وقفہ خاصا طویل ہو گیا تھا۔" سلمٰی نے رائے زنی کی۔ "تم
کال کرو گے تو وہ ضرور جواب دے گی۔"

"نہیں!" سلطان شاہ نے جلدی سے مجھے روک دیا۔
"اس نے قہقہہ لگا کر تمہیں پریشان کرنے کی کوشش کی تھی۔
اب تو اگر تم رابطہ قائم کرنے میں پہل کرو گے تو وہ خوش ہوگی کہ
اس نے اپنے مقصد میں کامیابی حاصل کر لی ہے۔ اپنا ایئرپیس
آن رکھ کر انتظار کرو۔ مجھے یقین ہے کہ وہ تم سے بات کرنے
کی کوشش کرے گی۔ اس مکار عورت سے تم کو ہر وقت
ہوشیار رہنا چاہیے۔"

"اس کے الفاظ ذومعنی تھے۔" جہانگیر پہلو بدلتے ہوئے بولا۔ "سلمیٰ کی آواز سن کر اس نے صاف کہہ دیا تھا کہ غزالہ کی موجودگی کا ڈراما سراسر فراڈ ہے۔ اس کا دل توڑ کیا کرتی ہمارے تسلی نہ ہونے سے تو ایک ہی بات اخذ کی جا سکتی ہے کہ اسے غزالہ کے بارے میں کچھ نہ کچھ معلوم ہو چکا ہے....."

"یہ ضروری نہیں۔" سلطان شاہ نے اس کی بات کاٹ دی۔ "البتہ ہوتا تو وہ غزالہ سے بات کرنے کی خواہش کا اظہار کرتی بلکہ اپنی معلومات کے سہارے ڈبی کو جتاتی کہ غزالہ کے بارے میں بولے جانے والے جھوٹ سے وہ پوری طرح باخبر ہے۔ میرا خیال ہے کہ اس نے آواز کا فرق پہچان لیا تھا۔"

"میرا خیال ہے کہ ہم غیر ضروری قیاس آرائیوں میں الجھ رہے ہیں۔" جینڈ منٹ نے کہا۔ "کل اس نے مجھ سے رابطہ قائم کرنے کی کوشش نہ کی تو میں خود اس سے بات کروں گا۔"

"تم تینوں مرد مل کر بھی اس ننھی سی آفت کو زیر نہیں کر سکتے؟" سلمیٰ نے طنزیہ لہجے میں کہا۔ "وہ بچہ جانتی ہے کہ گونگا رہنا ہے۔ تم لوگوں میں سے کسی ایک میں ذرا بھی ہمت ہو تو اس کی چوٹی کو پکڑ کر ایک کونے میں ڈال سکتا ہے مگر تم لوگ سوچنے میں زیادہ وقت گنواتے ہو۔"

"مشکل یہی ہے کہ اس کی چوٹی نہیں ہے۔" جہانگیر گہرا سانس لے کر حسرت زدہ لہجے میں بولا۔ "مردوں کا شکار کھیلنے والی ولایتی عورتیں سب سے پہلے اپنے بال ہی کٹواتی ہیں۔ تم نے ویا کا صرف نام ہی نام سنا ہے، تمہیں یہ نہیں معلوم کہ وہ کس خمیر سے پیدا ہوئی ہے....."

"مجھے تو اسی وقت پتا چلے گا جب تم لوگ مجھے کسی قابل سمجھو۔ دن رات میری جان سولی پر ٹنگی رہتی ہے۔ لیکن جب بھی کوئی کشت و خون ہوتا ہے تو تم لوگ مجھے جھوٹی سچی کہانیاں سنا کر بہلا دیتے ہو۔ میں سب سمجھتی ہوں۔ مجھے اچھی طرح اندازہ ہے کہ تم لوگ مجھ سے بہت کچھ چھپاتے ہو لیکن میں دانستہ خاموش رہتی ہوں۔ اس شہر میں لاکھوں اور کروڑوں میں پھر آخر بار بار یہی شہر حسن ... کیوں بنایا جاتا ہے۔ کیوں؟ ڈبی جیسوں مسلح قاتلوں کو کہاں سے لے آتا ہے؟ تمہارے پاس وائرلیس اور ایسی ہی دوسری چیزیں کہاں سے آتی ہیں؟ یہ سب سامنے کے کھلے کھلے سوال ہیں مگر میں نے سب جان بوجھ کر بھلا رکھے ہیں....."

سلمیٰ نے کسی روٹھی ہوئی خانہ دار عورت کی طرح شکوے شکایت کے لیے بظاہر ایک لمبا اسٹارٹ لیا تھا لیکن ڈاکٹر عمر کی مخمور آواز سن کر جینڈ منٹ نے سختی سے سلمیٰ کو خاموش رہنے کا اشارہ کیا اور وہ اپنا فقرہ پورا کیے بغیر خاموش ہو گئی لیکن الفاظ کی راہ نہ پانے والی اس کی ساری شکایتیں اس کی آنکھوں میں مجسم ہو کر رہ گئی تھیں۔

"ویا فار ڈیئی ڈارلنگ... اوور۔" اسپیکر پہ اس کی خمار سے بوجھل آواز سنائی دے رہی تھی۔

"اب کیا تکلیف ہے تمہیں؟ اوور۔" میں نے اپنے تجسس کو پوشیدہ رکھتے ہوئے بیزاری اور چڑچڑے پن کا مظاہرہ کرتے ہوئے سوال کیا۔

وہ بے ساختہ ہنس پڑی اور اس کی ہنسی میں بھی نشے کے اثرات واضح تھے۔ "بس تمہاری یہی ادائیں تو مجھے دیوانہ بنا دیتی ہیں۔ میری ہنسی سن کر اسپیکر تم نے بند کیا تھا اور اب میری تکلیف جاننا چاہ رہے ہو۔ سچ کہتی ہوں کہ اس وقت مجھے کوئی تکلیف نہیں ہے بلکہ میں اندر تک سے خوش ہوں۔ اوور۔"

"اندر کی اس خوشی کا کوئی قابل ذکر سبب بھی ہو گا۔ اوور۔" میں نے پوچھا۔

"خوشی اس بات کی ہے کہ اب میری طرح تم بھی تنہا رہ گئے ہو۔" اس کی آواز ابھری۔ "تمہیں ہر وقت اپنے جیسا دیکھنے کی خواہش تھی اب میری سب سے بڑی خوشی ہے۔ اوور۔"

"اندھا اپنی آنکھیں حاصل نہیں کر سکتا۔ اس لیے دوسروں کی آنکھیں پھوڑ کر خوشی حاصل کرتا ہے۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "بڑی اچھی سوچ ہو گئی ہے تمہاری۔ اوور۔"

"میں تمہیں کھو کر اداس ہوں اور تم غزالہ سے بچھڑ کر تنہا ہو۔ میرا خیال ہے کہ اس سودے میں خسارہ ہم دونوں کا رہا ہے۔ غزالہ نفع میں رہی ہے۔ ہر روز آشنائیاں بدل کر زندگی کے مزے لوٹ رہی ہے اور تم ابھی تک اس کے نام کی مالا جپ رہے ہو۔ اوور۔"

"الکحل شاید تمہارے دماغ کی جڑوں تک میں اتر چکی ہے اسی لیے تم خرافات بکنے پہ تل گئی ہو۔" میں نے درشت لہجے میں کہا۔ "یا پھر غزالہ کی آواز سن کر تمہارا ذہنی توازن بگڑ گیا ہے۔ میرا خیال ہے کہ اس وقت تمہیں آرام کی ضرورت ہے۔ رات بھر کی نیند کے بعد صبح دماغ سے دھند صاف ہو گی تو مجھ سے بات کرنا۔ میں صبح آٹھ بجے تمہاری کال کا انتظار کروں گا۔ اوور۔"

"میں نے جب سے ہوش سنبھالا ہے، الکحل میرے خون میں شامل چلی آ رہی ہے اور میرا ذہنی توازن بھی درست ہے مگر تم یہ بھول رہے ہو کہ غزالہ کے بارے میں تم پوری

دنیا کو دھوکا دے سکتے ہو، مگر مجھے فریب دینا ناممکن ہے۔ تم نے مجھے جو آواز سنائی، وہ غزالہ کی ہرگز نہیں تھی۔ اوور۔"

"اب شاید تم یہ کہو گی کہ غزالہ میری محبوبہ ضرور ہے لیکن اس کو تم نے جتنا ہے اس لیے تم اسے مجھ سے زیادہ جانتی ہو۔ اوور۔" ایلین نے اس کا مضحکہ اڑاتے ہوئے کہا۔

"یہ دعویٰ تو نہیں کر سکتی لیکن غزالہ کو میں اس سے بھی زیادہ جانتی ہوں۔" اس کی غمازی کو آواز سنائی دی۔ کچھ توقف کے بعد پھر بولی "شاید تمہیں علم نہیں کہ غزالہ جتنے عرصے میری تحویل میں رہی میں اس کا گہرا مشاہدہ اور تجزیہ کرتی رہی ہوں۔ نفسیات میں اگر میں اس سے بہتر نہیں تو کم تر بھی نہیں ہوں۔ میں نے اس کی آواز اور چال ڈھال سے لے کر اس کے انداز و اطوار تک پر نگاہ رکھی تھی کہ اس میں وہ کون سی خوبی ہے جو تمہارے دل کو بھاتی ہے اور میں اس خوبی سے محروم ہوں۔ اس انہماک کے نتیجے میں غزالہ کے نقوش اور عادات سے اس کی آواز تک ہر بات میرے ذہن میں محفوظ ہے۔ میں اسے لاکھوں کے ہجوم میں پہچان سکتی ہوں۔ بشرطیکہ خود مجھ کو اس کا ساتھ ملا ہو تب بھی اس کی آواز پہچان سکتی ہوں۔ اسی وجہ سے میں غزالہ سے بات کرنے پر اصرار کر رہا تھا اور آخر کار میرا شبہ درست ثابت ہوا۔ غزالہ تمہارے پاس نہیں ہے۔ تم اس کے فراق کی آگ میں جل رہے ہو مگر مجھے جلانے کے لیے تم نے کسی اور کو غزالہ بنا کر اس کی آواز مجھے سنائی اور بولیں، تم میری نگاہوں میں اپنا بھرم رکھو بیٹھے ہو۔ سچ سچ بتاؤ کہ والدار کو دغا دینے کے بعد اب وہ کس کے پاس گئی ہے؟ اوور۔"

اس کے دلائل مضبوط تھے۔ اس لیے اس سے بحث میں الجھنا بے سود تھا۔ میں نے اس کی چڑانے والی گفتگو کے جواب میں سرد اور سپاٹ رویہ اختیار کر لیا۔

"میں نے غزالہ کی تم سے بات کرا دی۔ اگر تم اس کو غزالہ تسلیم کرنے کے لیے تیار نہیں ہو تو یہ تمہاری اپنی مرضی ہے جس پر میرا کوئی اختیار نہیں ہے۔ اس لیے میں اس بحث میں نہیں الجھنا چاہیے۔ کوئی خود فریبی اگر تمہارے تھکے ہوئے ذہن کو سکون دے سکتی ہے تو اسے ہر صورت میں برقرار رہنا چاہیے۔ اوور۔"

"خود فریبی نہیں، یہ میرا یقین ہے جسے تم اپنے کسی حربے سے متزلزل نہیں کر سکتے۔" اس کی آواز میں قدرے برہمی پیدا ہو گئی تھی۔ "جس طرح میں نے اپنی ہزاروں دشمنیوں کے باوجود صرف اور صرف تمہیں چاہا، اسی طرح روئے زمین پر میں نے صرف غزالہ سے رقابت محسوس کی ہے۔ پچھلی بار

میں نے غلطی سے غزالہ کو تم سے دور کر دیا تھا اور پھر بعد میں اپنے اس اقدام پر خود پشیمان رہی تھی۔ لیکن اس بار ہمارے درمیان دشمنی چکی ہے۔ غزالہ تم سے الگ ہے اس لیے میں اسے تلاش کروں گی اور اپنی قید میں رکھ کر اسے ایسی نادر اذیتیں پہنچاؤں گی کہ وہ تم سے مل کر بھی نہ مل سکے گی۔ تم دونوں ہمیشہ کے لیے ہی پہلے سے دور ہو گے۔ اس کے بارے میں پوری طرح آزاد ہوں اور آزاد رہوں گی۔ البتہ اپنے وعدوں کے سلسلے میں تم مجھے سچا پاؤ گے۔ جب تک تم جانفزا سبو بکل کو بھولے رہو گے میں جہانگیر اور اس کی بیوی کو بھولی رہوں گی۔ اسی کے ساتھ پہلی روبرو ملاقات میں اگر مجھے تم پر بالادستی حاصل ہوئی تو تم میرا رویہ دوستانہ پاؤ گے۔ ان دو شریفانہ معاہدوں کے علاوہ ہم دونوں پر ایک دوسرے کا کوئی حق ہے اور نہ دعویٰ۔ تم اپنی من مانی کرتے رہو میں اپنا کھیل کھیلوں گی۔ اوور۔"

"تم ہمیشہ ہی اپنے کھیل کھیلتی رہی ہو۔ تم جیسی آزاد خیال اور بے باک لڑکی کو اس کے من پسند کھلونے بھی آرام سے مل جاتے ہیں۔ غزالہ میری تحویل اور رفاقت و حفاظت میں ہے۔ اس بار تمہارا سایہ بھی اس تک نہیں پہنچ سکے گا۔" اس کے ساتھ گفتگو کرتے ہوئے میرا ذہن تیزی سے کام کر رہا تھا۔ وہ انٹی سے تازہ بہ تازہ کراچی وارد ہوئی تھی اور اس نے بہت پہلے ہی سرکار ٹٹول لیے تھے۔ یہ اور بات تھی کہ وہ اپنے مطلوبہ مقاصد حاصل کرنے میں ناکام رہی تھی۔ لیکن اس کے باوجود وہ پُرعزم اور بااعتماد محسوس ہو رہی تھی۔ ضرورت اس بات کی تھی کہ اس کے اعتماد کو متزلزل کیا جائے تاکہ وہ اونچی اڑان لینے سے باز رہ سکے۔ اسی فوری خیال کے تحت میں نے اچانک ہی اپنی گفتگو کا رخ موڑ دیا۔ "میرے اور غزالہ کے بارے میں بڑے بڑے دعوے کرنے کے بجائے اگر تم اپنے گھر کی خبر لو تو زیادہ فائدے میں رہو گی۔ اوور۔"

"میں آفاقی برادری کی قائل ہوں۔ میرا کوئی بھی گھر نہیں اور دنیا کا ہر گھر میرا گھر ہے۔ تم کس گھر کی بات کر رہے ہو؟ اوور۔" اس نے شاید میرا مضحکہ اڑانے کی کوشش کی تھی۔

"فضا میں جہاز اڑا لینے سے تم جیسی کوئی لڑکی آفاقی برادری میں شامل نہیں ہو جاتی مس ماریانا اسرائیل۔" میں نے استہزائیہ انداز میں اسے اس نام سے مخاطب کیا جو اس نے پاکستان میں داخلے کے لیے استعمال کیا تھا۔ "یہ ان دنوں کی بات ہے کہ ملتان سے کراچی تک کے سفر میں ایلین تمہیں نامزد و بہلا کی سیر کرا رہا ہوں میں پھر کہتا ہوں کہ تم کو اپنے گھر کی خبر

لینی چاہیے۔ اوور۔"

"یہ کوئی کمال کی بات نہیں ہے کہ تم نے میرے فرضی نام اور میرے ساتھی کا سراغ لگا لیا ہے۔ یہ کام تو تیرے ورب جیسے نکمے سراغ رساں بھی کر سکتے ہیں۔ مجھے امید ہے کہ اپنی ان معلومات کے سہارے تم اسمگلنگ کے مقامی نیٹ ورک کو میرے پیچھے لگانے کی گھٹیا حرکت نہیں کرو گے۔ اوور۔"

"دو شریف [illegible] جوہوں کے علاوہ ہمارا ایک دوسرے پہ کون سا حق ہے اور نہ دعویٰ۔" میں نے اسی کی کہی ہوئی بات اسے لوٹا دی۔ "اگر تم انطونیو کی شوخ فعلیوں کی وجہ سے امید ہے ہو تو اور بات ہے لیکن مجھ سے کوئی امید ہرگز نہ رکھنا۔ جنگ میں سب اعلیٰ اور گھٹیا حربہ جائز ہوتا ہے۔ اوور۔"

میرا فقرہ مکمل ہونے سے پہلے ہی سلطنی جیسا سائنسی(?) [illegible] ہوئی خواب گاہ سے نکل گئی۔ جہانگیر کی موجودگی کی وجہ سے اس کے لیے یہ اداکاری لازم ہو گئی تھی۔ ورنہ وہ عامیانہ گفتگو سے بھی لطف اندوز ہونے کا خاصا ذوق رکھتی تھی اور کئی بار مجھے غصے میں لے چکی تھی۔

"یہ حق اور دعوے کی بات نہیں، معیار کی بات ہے۔ چھچھورے دشمن سے ذلیل ترین وار کی بھی توقع کی جا سکتی ہے۔ لیکن اصول پرست حریف دشمنی میں بھی وضعداری سے کام لیتے ہیں۔ میں تمھیں کسی بھی اقدام سے نہیں روک سکتی۔ لیکن اتنا ضرور بتا دوں کہ میں گھٹیا پن پہ اتر آئی تو میرے آدمی شہر کی سڑکوں سے تمھارا گزرنا بھی محال کر دیں گے۔ اوور۔"

آخر کار اس کی زبان سے وہ بات نکل ہی گئی جس کا میں انتظار کر رہا تھا اور مجھے اس پہ اپنی کارگزاری ظاہر کرنے کا موقع مل گیا۔

"تم جن آدمیوں پہ تکیہ کر رہی ہو ان کی خبر تو لے لو۔ وہ بے چارے اس وقت عالم بالا یا عالم نزع میں تم جیسی کسی فراخ دل اپسرا کا انتظار کر رہے ہوں گے۔ اوور۔"

"کیا مطلب؟ تم کیا بک رہے ہو؟" اس کی جھلائی ہوئی آواز ابھری۔

"بک نہیں رہا، بلکہ فرما رہا ہوں۔" میں نے چہکتی ہوئی آواز میں کہا۔ "تم سراج دین عرف باجے کا شکوہ کہ میرے اوپر [illegible] تھیں لیکن میں نے تمھیں نظر انداز کر کے باجے کو سزا دی ہے۔ اب تم اس پر یا اس کے آدمیوں پہ انحصار نہیں کر سکو گی۔ اس وقت ان سب کی [illegible] آگ چاٹ کر جہنم کی [illegible] پھر رہی ہوں گی۔ ہو سکے تو ان میں سے زندہ جلنے والے لونڈوں کی خبر گیری کر دو تاکہ ہر طرف سے تنہائیوں کے اندھیرے میں تم کھو نہ جاؤ۔ یہ شراب نوشی

تمھیں فریب تو دے سکتی ہے سہارا نہیں۔ اوور۔"

"پتا نہیں میں کیا بول رہی ہوں مگر معلوم ہوتا ہے کہ نشہ تم کو ہو رہا ہے۔" اس کی آواز اور لہجے سے بے اختیاری مترشح تھی۔

"تم نے کہیں سے باجے کا نام سن لیا ہوگا اور اب مجھے بوکھلانے کے لیے [illegible] رہے ہو۔ ایسا ہے کا نام تمھیں اتنی دیر سے کیوں یاد نہیں آیا؟ اوور۔"

"میں نے [illegible] نام نہیں کہا تھا۔ یہ تو میرے جاں نثاروں کی معمولی سی کارگزاری ہے۔ اس وقت بہک رہی ہو تو صبح کا اخبار دیکھ لینا۔ اب رات ڈھل رہی ہے، میں صبح تک تمھاری دلجوئی نہیں کر سکتا۔ اس لیے اب جلدی گفتگو ختم کرو۔ مجھے آرام بھی کرنا ہے۔ اوور۔"

"تم بے پروائی ظاہر کر کے میری نیند نہیں اڑا سکتے۔ شاید تمھیں علم نہیں کہ باجا شیر کی طرح دلیر اور چیتے کی طرح چالاک ہے۔ اس پہ آسانی سے ہاتھ ڈالنا ممکن نہیں ہے۔ اوور۔"

"میں نے تمھیں صرف ایک خبر سنائی ہے۔ تمھیں اس پہ یقین کرنے پہ مجبور نہیں کر رہا۔ اگر تم مجھے جھوٹا سمجھتی ہو تو گفتگو کا سلسلہ ختم کر کے سکون سے سو جاؤ۔ صبح کے اخبارات سے تمھیں اپنے دلیر اور مکار درباری کے انجام کا علم ہو جائے گا۔ اس وقت چاہو تو مجھ سے دوبارہ بات کر لینا۔ اوور۔"

"ٹھیک ہے، صبح دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی ہو جائے گا۔ فی الحال اوور اینڈ آل۔"

میں نے جونہی ٹرانسمیٹر آف کیا، سلطان شاہ اور جہانگیر نے پرجوش آواز میں تقریباً ایک ساتھ بولنا شروع کر دیا۔ ان کے تیوروں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ میری کسی بات سے اختلاف رائے کرنا چاہ رہے تھے۔ ان میں سے جہانگیر اہل خانہ تھا اور سلطان شاہ اس کا مہمان۔ لہٰذا سلطان شاہ نے خاموشی اختیار کر کے جہانگیر کو بولنے کا موقع دیا۔ وہ مجھ سے الجھ پڑا۔

"عورت کی لگاوٹ سے تم ایسے ذلیل خبطی ہو جاتے ہو کہ تمھیں اپنی کھوپڑی اور زبان پہ بالکل اختیار نہیں رہتا۔" وہ آنکھیں نکال کر بولا تھا۔

"پتا تو چلے کس بات پر تم اتنے برہم ہو رہے ہو۔" میں نے پرسکون انداز میں سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔ "پتا نہیں تم دونوں کو مجھ سے کیا عداوت ہو گئی ہے کہ جب [illegible] سے ذرا سی سیاسی گفتگو کرتا ہوں تو تم ایک دم بھڑک اٹھتے ہو۔ تم لوگوں کو اندازہ نہیں ہے کہ جب [illegible] سے بات کرتا ہوں تو ایک ایک لفظ سوچ سمجھ کر بولتا ہوں۔"

"سیدھے ٹریک پہ چلتے چلتے تمھیں باجے کے [illegible]

بے زبان کھولنے کی کیا تکلیف لاحق ہو گئی تھی؟" اس نے میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے ترش لہجے میں سوال کیا۔ بہ مشکل اپنی کھوپڑی کو تفہیمی انداز میں جنبش دے کر جہانگیر کا ساتھ دے رہا تھا۔

"میں نے وہ ذکر دانستہ تاخیر سے چھیڑا کیونکہ میں موقع کی تلاش میں تھا۔ اسے یہ جتانا بہت ضروری تھا کہ اب کے کریا کرم میں ہمارا ہاتھ ہے۔"

"اگر اسے نہ بتاتے تو کون سی قیامت آجاتی؟" جہانگیر مجھے گھورتے ہوئے غرایا۔

"اس پر بالادستی حاصل کرنے کے لیے یہ بہت ضروری بلکہ ناگزیر تھا۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "جیسے کے انبالات میں پڑھ کر وہ ہم سے خوفزدہ ہو جائے گی۔"

"اور ہماری اس کارروائی کا انتقام لینے کے لیے کوئی نئی منصوبہ بندی شروع کر دے گی۔" جہانگیر نے جلے کٹے لہجے میں کہا۔

"اوہو! تو تم اس کے انتقام سے خوفزدہ ہو۔" میں نے ہلکا سا قہقہہ لگا کر استہزائیہ انداز میں کہا۔ "تم فکر نہ کرو، میرے انکشاف نے اس کی کمر توڑ دی ہوگی۔ اب اسے ہمارے خلاف کوئی بھی قدم اٹھانے سے پہلے دس بار سوچنا پڑے گا۔ اور تم تو ویسے بھی میرے اور اس کے معاہدے کی رو سے امان میں آئے ہوئے ہو۔ وہ تمہیں چھیڑ کر جاذب ماسٹو بنگلے کے لیے کوئی خطرہ پیدا نہیں کرے گی۔"

"بس اب چپ رہو۔" جہانگیر نے قدموں کی ہلکی سی دھمک محسوس کر کے اضطراری لہجے میں کہا۔ "سلمیٰ کے سامنے ماجے کا تذکرہ نہ چھیڑنا، ورنہ وہ واقعی خوفزدہ ہو کر بیٹھے حسبل جائے گی۔"

"تم بھی شیرے جورو کے غلام ہو۔" میں نے اس کا مضحکہ اڑایا۔

"فکر نہ کرو، تمہاری شادی ہوگی تو ساری مردانگی سامنے آجائے گی۔" وہ مجھے پچھاڑ کھانے والی نظروں سے گھورتا ہوا منمنایا۔

بات آگے نہ بڑھ سکی کیونکہ اسی وقت سلمیٰ کھانے کی ٹرے لیے کمرے میں داخل ہو گئی۔

"ہل چکے ہو تو اب کھانا لگا دوں؟" سلمیٰ نے براہ راست مجھ سے مخاطب ہو کر طنزیہ لہجے میں سوال کیا تھا۔ لطف کی بات یہ تھی کہ اسی کے ساتھ اس نے میرے جواب کا انتظار کیے بغیر سینٹر ٹیبل پہ کھانے کی ٹرے رکھ کر میرے سامنے پلیٹ سجا دی تھی۔

"تم مجھے بلاوجہ کانٹوں میں گھسیٹتی ہو۔" میں نے اپنے گلاس سے آخری قطرے اپنے معدے میں انڈیلتے ہوئے احتجاج کیا۔ "جہانگیر مجھ سے زیادہ پیتا ہے۔ ابھی ابھی اس نے اپنی مسہری کے نیچے سے جو بوتل نکالی تھی وہ ایک تہائی خالی ہو چکی تھی۔ یہ شاید شام سے ہی چوری چھپے چسکیاں لیتا رہا ہے۔"

"آپس میں لڑانے کی کوشش نہ کرو۔" جہانگیر شرمندہ ہونے کے بجائے جارحانہ انداز میں غرایا۔ "ڈھکن ڈھیلا رہا ہوگا اسی میں سے تھوڑی بہت بہہ گئی ہوگی۔"

"وہ نئی بوتل تھی۔" سلمیٰ نے خشک لہجے میں کہا۔ "اتنا تو میں بھی جانتی ہوں کہ ولایتی بوتلوں کی سیل توڑے بغیر ڈھکن لیک نہیں ہوتے۔ اس بوتل کی سیل کیسے ٹوٹ گئی؟"

"مجھے کیا پتا، اسی سے پوچھو۔" جہانگیر نے ڈھٹائی سے کہا۔ اس کا اشارہ میری جانب تھا۔ "میں تو دن بھر بیمار بستر میں پڑا رہتا ہوں۔ یہی کیبنٹ میں بوتلوں سے چھیڑ چھاڑ کرتا رہتا ہے۔"

میں نے اس کی دیدہ دلیری پہ ایک گہرا سانس لے کر چھت کی طرف دیکھا اور پھر بے بسی کے ساتھ کھانے کی طرف متوجہ ہو گیا۔

"ریٹا کے ساتھ تمہارا کیا چکر چل رہا ہے؟" کچھ دیر کے سکوت کے بعد سلمیٰ نے چبھتے ہوئے لہجے میں مجھ سے سوال کر کے مجھے چونکا دیا۔

"کس ریٹا کی بات کر رہی ہو تم؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"تو دو چار ریٹاؤں سے مراسم ہیں تمہارے؟" اس کی پیشانی پر بل پڑ گئے۔ "کبھی خوابوں میں اپنے ساتھ کے لیے اسے یاد کرتے ہو اور اس وقت اسے پہچاننے سے بھی منکر ہو رہے ہو۔"

میں اپنی خالی الذہنی کی وجہ سے اضطراری طور پہ سوال کر بیٹھا تھا ورنہ اگلے ہی لمحے میں مجھے سلمیٰ کی وہ خوب رو پاکستانی یاد آگئی تھی جسے مافیا والوں کے کلب میں دیکھ کر میں جل کر رہ گیا تھا۔

ریٹا ڈی سوزا سلمیٰ کے محلے کی ایک شادی شدہ غیر مسلم خاتون تھی جو لاولد ہونے کی وجہ سے سوشل سرگرمیوں میں خاصی دلچسپی لیتی تھی۔ پھر وہ شوقیہ اسرار رضوی سے اپنے گہرے مراسم کی وجہ سے کلب جا پہنچی۔ وہ دونوں اپنے تئیں مذموم

تفریحی مقصد کے لیے کی کلب میں دیکھا جاتے تھے، وہ کی کلب والوں کے لیے کوئی راز نہیں تھا کیونکہ اس کلب کی آڑ میں انہی سرگرمیوں کو فروغ دے کر بااختیار اعلیٰ افسران کو خوش کیا جاتا تھا۔ اسی کے ساتھ ان لوگوں کی بے راہ روی کی فلمیں بنا کر بیک میل کیا جاتا تھا تاکہ کسی بھی ... انکار کی صورت میں بدنامی کی دھمکی دے کر انہیں مافیا کے مقاصد کے لیے استعمال کیا جاسکے۔

ریٹا سے میری پہلی ملاقات سلمیٰ کے ڈرائنگ روم میں اس وقت ہوئی تھی جب دلدار آغا نے جہانگیر کو اغوا کرالیا تھا اور سلمیٰ اپنے گھر میں سخت تشویش اور اضطراب کے عالم میں تنہا تھی۔ دوسری بار میں نے ریٹا کو کی کلب میں اس رات دیکھا جب دلدار آغا کو جہنم واصل کیا گیا تھا۔

دوسروں کی طرح ریٹا نے بھی اپنی رنگین مزاجی کے باعث میری ایک معمہ کمال اہمیت کی حامل تھی۔ جس سے میں ذرا بھی متاثر نہیں ہوا تھا لیکن میں نے ریٹا کی یہ التجا قبول کرلی تھی کہ اس کی کی کلب سے وابستگی کے بارے میں سلمیٰ کو کچھ نہ بتایا جائے۔ اپنے محلے میں وہ ایک عزت دار گھریلو خاتون کا بھرم برقرار رکھنے کی آرزومند تھی جب کہ کی کلب میں پہلا سودا عزت ہی کا ہوا کرتا تھا۔

"ریٹا کیوں یاد آگئی اس وقت تمہیں؟" میں نے ہنستے ہوئے سلمیٰ سے سوال کیا۔ "اس سے تم نے ہی یہاں تعارف کرایا تھا۔ میرا کیا چکر چل سکتا تھا اس کے ساتھ؟"

"آج اس نے دوبار تمہارے لیے فون کیا تھا۔" وہ مخمور لہجے میں بولی۔ "دوسری بار اس نے پیغام چھوڑا تھا کہ جب تم واپس لوٹو تو اسے فون کر لینا۔"

"اور تم اب بتلا رہی ہو؟" میں نے ملامت آمیز لہجے میں کہا۔

"تمہیں فرصت ہوتی تو بتاتی۔ چاہو تو اس وقت بھی اس سے بات کرسکتے ہو۔"

"کافی دیر ہوگئی ہے۔ اس کا شوہر کیا خیال کرے گا۔" میں نے رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے کہا۔

"ان دونوں میں کافی ذہنی ہم آہنگی ہے۔ وہ ایک دوسرے پر بھروسا کرتے ہیں اور سب سے بڑی بات یہ ہے کہ ڈی سوزا تنگ نظر نہیں ہے۔"

سلمیٰ اپنا جواب دیتی رہی اور میں اندر سے کچھ اور ہی سوچ رہا تھا۔ ڈی سوزا تنگ نظر نہیں تھا اور اپنی بیوی پر بھروسا کرتا تھا لیکن ریٹا اس سے چھپ کر اس بھروسے کا خون کر رہی تھی۔ اسرار رضوی کے ساتھ اس کی دوستی کسی طرح بھی

قابل درگزر نہیں تھی لیکن اس معاملے میں ریٹا سے زیادہ قصور وار ڈی سوزا تھا جس نے آزاد خیالی اور باہمی اعتماد کے نام پر اپنی خوبرو اور جوان سال بیوی کو غیر مردوں سے ملنے جلنے کی آزادی عطا کی ہوئی تھی۔ آگ اور تیل کو یکجا کرکے یہ توقع رکھنا کہ آگ نہیں بھڑکے گی، حماقت اور خود فریبی کے سوا کچھ نہیں تھا۔ وہ احمقوں کی جنت میں رہ رہا تھا۔

"ریٹا کی بات تو بے معنی ہے۔ مجھے الجھن یہ ہے کہ وہ تم سے ملنے کے لیے بے چین کیوں ہے؟" سلمیٰ کے آخری فقرے نے میرے خیالات کا تسلسل توڑ دیا۔

"ایک عورت کسی مرد سے کیوں ملنا چاہتی ہے۔ یہ تو اس دنیا کا سب سے سیدھا اور آسان سوال ہے جس کا جواب کوئی نیم بالغ بچہ بھی دے سکتا ہے۔ تم کیوں اپنا دماغ خراب کر رہی ہو۔" جہانگیر نے لقمہ دیا۔ اپنے معمولات میں وہ خاصا زیرک اور حاضر دماغ تھا لیکن میرے اور سلمیٰ کے معاملات میں اس نے کبھی بھی اپنے ذہن پر زور دینے کی کوئی کوشش نہیں کی تھی۔ اس کے رویے سے ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے وہ سلمیٰ کے مقابلے میں مجھے نابالغ یا اس کا کوئی محرم تصور کرتا ہو۔

کھانے سے فارغ ہوکر میں دانستہ وہاں سے اٹھ گیا۔ میرا ارادہ ڈرائنگ روم سے فون کرنے کا تھا۔

"ریٹا کو فون نہیں کرو گے؟" جہانگیر نے اپنی سائیڈ ٹیبل پر رکھے ہوئے فون کی طرف اشارہ کرتے ہوئے مجھ سے کہا۔

"ڈرائنگ روم سے بات ہوگی۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ اور سلمیٰ سے ریٹا کا فون نمبر دریافت کرکے جہانگیر کی خواب گاہ سے نکلتا چلا گیا۔

دوسری طرف سے ریٹا نے ہی کال ریسیو کی تھی اور میری آواز سنتے ہی مجھے پہچان گئی تھی۔

"تم کہاں غائب ہو؟ میں تم سے ملنے کے لیے بے چین تھی۔" اس نے چھوٹتے ہی کہا تھا۔

"اسرار رضوی کے بعد اب تم مجھ پر مہربان ہورہی ہو۔ ایسا نہ ہو کہ مجھے بھی اس کے تعاقب میں روانہ ہونا پڑ جائے۔ ویسے تمہارا شوہر کہاں ہے اس وقت؟"

"اسرار کے المناک انجام کی ذمے داری مجھ پر نہ ڈالو۔" اس کی آواز سے یوں محسوس ہوا جیسے میرے تبصرے سے اسے دلی صدمہ پہنچا ہو۔ اسی کے ساتھ اس نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا۔ "جو کچھ ہوا وہ میرے تصور سے بعید اور میرے لیے ناقابل فہم تھا۔ میرا شوہر بے چارہ بے ضرر سا آدمی ہے۔ تمہیں اس کی طرف سے فکر مند نہیں ہونا چاہیے۔ وہ اس

وقت شراب اور گولیاں لے کر گہری نیند سو چکا ہے۔"

"جو اپنی بیوی کا کچھ نہ بگاڑ سکے، وہ شوہر بے غیرت کہلانے کا مستحق ہوتا ہے۔" میں نے دل ہی دل میں سوچا۔ اور نارمل لہجے میں کہا۔ "تمہیں یک بیک میری کیا ضرورت پیش آ گئی؟ تمہاری بے چینی نے ہمارے تعلقات کے بارے میں ساتھی کو چونکا کر دیا ہے۔"

"میں نے مجبوراً تمہیں فون کیا تھا کیونکہ میرے پاس تم سے رابطے کا کوئی اور ذریعہ نہیں تھا۔ مجھے کپی کلب میں تمہاری حیثیت اور پوزیشن کا کوئی اندازہ نہیں لیکن میں جس الجھن میں گرفتار ہو گئی ہوں، اس کے بارے میں صرف تم ہی سے بے تکلفی کے ساتھ بات کر سکتی ہوں کیونکہ کلب سے تمہارا تعلق ضرور ہے۔"

"پہیلیاں بجھانے کے بجائے بغیر کسی تمہید کے سیدھی سیدھی بات کرو۔ بیگم اُدھر آ نکلی تو تمہاری بات ادھوری رہ جائے گی اور معاملہ کل پر ٹل جائے گا۔"

"کپی کلب والے اسرار رضوی کے بارے میں مجھے بلیک میل کرنے کی کوشش کر رہے ہیں۔" اس کی روہانسی آواز شاید غیر ارادی طور پر دھیمی ہو گئی تھی کیونکہ وہ اس وقت اپنی زندگی کے ایک ناگفتہ گوشے کو زیر بحث لانے کی کوشش کر رہی تھی۔

"لیکن اس سے تمہارا کیا تعلق؟ وہ تو کسی اور ہی چکر میں مارا گیا ہے۔"

"کپی کلب والوں کے پاس میرے اور اسرار کے مراسم کے بارے میں جو مواد موجود ہے اگر اس کی تشہیر کر دی گئی تو میں کسی کو منہ دکھانے کے قابل نہیں رہوں گی اور پولیس والے بھی ان مراسم کی بنا پر تفتیش کے سلسلے میں ہاتھ دھو کر میرے پیچھے پڑ جائیں گے۔"

"تمہیں کیا معلوم کہ کپی کلب والوں کے پاس تمہارے خلاف کیا مواد موجود ہے؟"

"اس وقت ذہنی پراگندگی کا شکار ضرور ہی ہوں۔" ایک گہرے سانس کے ساتھ اس کی آواز ابھری۔ "جب تک میں شروع سے پوری بات نہیں بتاؤں گی، تم کچھ نہیں سمجھ سکو گے۔ آج صبح میرے پاس مس شوچان کا فون آیا تھا۔ وہ فوراً مجھ سے ملنا چاہتی تھی۔ میں کپی کلب پہنچی تو اس نے تخلیے میں مجھ سے اسرار رضوی کی موت پر تعزیت کرتے ہوئے اس خواہش کا اظہار کیا کہ میں کپی کلب میں اپنی آمد و رفت کا سلسلہ اسی طرح برقرار رکھوں جیسے میں اسرار کی زندگی میں آتی تھی۔ میرے استفسار پر مس شوچان نے کہا کہ میں جوان اور خوبصورت ہوں۔ اس لیے وہ لوگ میرے ذریعے اپنے کچھ معزز ارکان کی خوشنودی حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ میرے لیے وہ توہین آمیز تجویز کسی بھی طرح قابل قبول نہیں تھی میں بُری طرح برہم ہو گئی۔ مس شوچان کی منطق ہی نرالی تھی اس نے مجھے سمجھانے کی کوشش کی کہ ایک بار گھر سے نکل آنے کے بعد ناموں کی کوئی اہمیت باقی نہیں رہتی۔ اسرار رضوی کی جگہ دوسرے بھی لے سکتے ہیں۔ جب میں اس کو بُرا بھلا کہہ کر واپسی کے لیے اٹھ رہی تھی تو وہ مجھے بہلا پھسلا کر زیر زمین ایک کمرے میں لے گئی۔ وہاں ویڈیو ٹیپ کی مدد سے اس نے ٹیلی ویژن اسکرین پر مجھے طویل دورانیے کی وہ فلم دکھائی جو میری لاعلمی میں تیار کی گئی تھی۔ ان حرام زادوں نے ہر وہ قابل ذکر لمحہ ریکارڈ کیا ہوا ہے جو میں نے کپی کلب کی خلوت میں اسرار رضوی کے ساتھ گزارا تھا۔ شوچان نے مجھے آگاہ کیا کہ اگر میں نے اس کی تجویز پر عمل نہ کیا تو وہ فلم نہ صرف میرے شناسا حلقے بلکہ میرے شوہر کے اہم کاروباری رفقا تک پہنچا دی جائے گی۔ بلکہ اس کا ایک پرنٹ پولیس کو بھی دے دیا جائے گا۔ جس کے بعد میں پورے شہر میں کسی کو منہ دکھانے کے قابل نہیں رہوں گی۔ میں پہلے سے ان لوگوں کے لیے جو کچھ کرتی رہی ہوں اس سے زیادہ کرنا میرے بس سے باہر ہے۔"

"یہ تو واقعی بڑی سنگین صورت حال ہے۔" میں نے مافیا والوں کے طریقۂ واردات کے اس عملی پہلو پر غور کرتے ہوئے کہا۔ "لیکن میں ان میں سے نہیں ہوں جو تمہاری کوئی مدد کر سکوں۔ میں خود ایک تماشائی کی حیثیت سے وہاں جاتا ہوں اور وقت گزاری کر کے لوٹ آتا ہوں۔"

"مجھے پورا یقین تھا کہ تم میری مدد کر سکو گے۔" اپنے تاریک مستقبل کے تصور سے اس کی آواز بھرانے لگی۔ "اس کی شرائط تسلیم کر کے تو میں ایک بازاری عورت بن کر رہ جاؤں گی۔"

"تم نے تو کلب کی ملکیت کا بھی دعویٰ کیا تھا؟"

"یہ پہلے سوچنے والی بات تھی رینا!" میں نے نرم اور ناصحانہ لہجے میں کہا۔ "جرم اگر پوری رازداری کے ساتھ کیا جائے تو اس کے اثرات محدود رہتے ہیں لیکن کھلے بندوں یا ڈنکے کی چوٹ پر ایسے لوگ جرم یا گناہ کر سکتے ہیں جنہیں اپنی عزت یا نیک نامی کی کوئی پروا نہیں ہوتی۔ میری ملکیت والی بات مذاق تھی۔ میں بس ان کا ایک پرانا گاہک ہوں۔"

"لیکن میں نے ایسی کوئی بے حیائی نہیں کی۔ میں تب میں اسرار رضوی کی ایک معزز ملاقاتی بن کر جاتی رہی ہوں۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہ بدنیت لوگ ابتدا ہی سے میری خفیہ

نگرانی کراتے رہے ہیں تاکہ میرے خلاف مواد اکٹھا کر کے
مجھے بلیک میل کر سکیں۔ تم ان کو سمجھا تو سکتے ہو۔"
"بچوں جیسی باتیں نہ کرو۔ یہ شخص بھی ہو سکتا ہے کہ کسی مرتبہ
سے ملاقات کے لیے ایک ۔۔۔ عورت کیوں دوڑی چلی آئی
ہے۔ یہ ایسا ہی ہے جیسے واضح دو لائن کر یہ توقع کی جائے کہ کوئی
اس کا جواب نہیں پوچھے گا۔ تم سے سنگین غلطی ہوئی ہے میں
تمہاری خاطر زیادہ سے زیادہ یہ کر سکتا ہوں کہ کرکی کلب میں
توڑ پھوڑ کرا دوں اور مس سوجان کو مار کر اس کا چہرہ بگاڑ
دوں۔ اس کو تو تم سے بات ہی نہیں کرنی چاہیے تھی۔ یہ کام
پارسن کا تھا۔۔۔"

"نہیں ایسا ہرگز نہ کرنا۔" وہ میری بات کاٹ کر جلدی
سے بولی۔ "اس کا کوئی فائدہ نہیں ہوگا۔ وہاں محلے کے لوگوں
میں مسلح محافظ بھی رہتے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ وہ تمہیں گولی ہی
مار دیں۔ ایسی صورت میں تو وہ بری طرح میرے دشمن ہو جائیں
گے۔۔۔"

"پھر میں فوری طور پر کچھ نہیں کہہ سکتا۔" میں نے قدرے
توقف کے بعد کہا۔ "فی الحال تم ان سے دور ہی رہو لیکن سوجان
تمہیں طلب کرے تو اس سے مل کر ٹال مٹول کرتی رہنا تاکہ
مجھے وقت مل سکے۔ اس دوران میں میں دیکھتا ہوں کہ تمہارے
لیے کیا کر سکتا ہوں۔ ہو سکتا ہے کہ مسٹر پارسن کوئی راہ نکال سکے۔"

"اوہ ڈارلنگ۔ یو آر گریٹ۔" اس کی آواز فرط جذبات سے
کانپ گئی تھی۔ "مجھے یقین تھا کہ تم مجھے مایوس نہیں کرو گے۔ تم سے
میری مختصر سی دو ملاقاتیں ہوئی ہیں لیکن میں یوں محسوس کرتی ہوں
جیسے ہمارے درمیان ایک لمبی مدت سے دوستی چلی آ رہی ہے۔"

"کوئی راستہ نظر آیا تو میں خود تم سے رابطہ قائم کر لوں گا۔
اب تم میرے لیے سلمیٰ کو فون کر دینا۔"

"پھر مجھے اپنا نمبر دو۔ تم رہتے کہاں ہو؟" اس نے اصرار
کیا اور اس لمحے میں نے اندازہ لگایا کہ وہ آزاد خیال عورت میرے
لیے بہت جلد فریق ہو جانے کے مرحلے میں مبتلا تھی جس
کی وجہ سے ایک اسرار رضوی تو کیا نہ جانے کتنے لوگ اسے
قدم قدم پر فریب دیتے ہوں گے۔

"میں شرف آباد میں رہتا ہوں مگر میرے گھر پر فون
نہیں ہے۔" میں نے آدھا سچ اور آدھا جھوٹ بولا۔ "تم فکر نہ
کرنا۔ دن میں کم از کم ایک بار ضرور تم سے رابطہ قائم کروں گا۔"

میں فون رکھ کر پلٹا تو سلطان شاہ ایک صوفے پر براجمان
تھا۔ اور میری بے خبری میں نہ جانے کب وہاں آ بیٹھا تھا۔ اس
کے چہرے کے تاثرات سے اندازہ ہو رہا تھا کہ اس نے
میری ساری گفتگو بغور سنی تھی۔ جس میں موضوع کے
بارے میں بہت سی کھلی کھلی باتیں شامل تھیں۔

"یہ بھی امیدوار معلوم ہوتی ہے۔" آخر کار سلطان شاہ نے
فقرہ چست کر ہی دیا۔

"مظلوم عورت ہے۔ تم اس کا ساتھ دے سکو تو یہ ثواب
کا کام ہوگا؟"

"یہ ثواب تم ہی کماتے رہو۔ مجھے معاف رکھو۔" وہ برا سا
منہ بنا کر بولا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ دنیا کی ہر مظلوم اور دکھی عورت
کو پوری دنیا میں تمہارے علاوہ اپنا کوئی ہمدرد نہیں ملتا۔
ویسے تمہارا یہ مشورہ سونے کے حروف سے لکھے جانے کے
قابل ہے کہ سزا کا اعلان کرنا ہو تو رازداری کا پورا اہتمام کیا جانا
چاہیے۔ سنگساری کی سزا نافذ کرنے کے لیے دو چشم دید گواہوں
کی شرط سے تمہارے مشورے کو تقویت ملتی ہے۔ جو شخص
دوسروں کو دکھا کر کوئی جرم یا گناہ کرے وہ صرف خود ہی
مجرم نہیں بنتا بلکہ دوسروں کو بھی اپنی تقلید پر اکساتا ہے اور
اسے سخت سے سخت سزا ملنی ہی چاہیے۔"

"میرا یہ اس کا مضحکہ اڑانا ہے۔ اس کی ایک لغزش اس
کے لیے لعنت کا طوق بن گئی ہے۔ جس سے وہ اب خوفزدہ ہے۔"
میں نے تاؤ کھائے بغیر ناصحانہ لہجے میں کہا۔

اگر اس نے میری گفتگو نہ سنی ہوتی تو شاید میں اسے ریٹا
کے راز سے آگاہ نہ کرتا لیکن اس وقت اس کے ذہن کو
صاف رکھنے کے لیے تفصیل میں جانا ناگزیر ہو گیا تھا۔

اپنی خواب گاہ میں اسے اختصار سے بتلاتے ہوئے
میرے ذہن میں رہ رہ کر ایک ہی خیال ٹھوکر مار رہا تھا کہ
گھناؤنے جرائم میں ہیروئن فروشی، قتل و غارت گری، دہشت
گردی اور اسلحہ کی غیر قانونی تجارت کے کسی نہ کسی طرح منسلک
ہونے کے بعد بلیک میلنگ کا صرف ایک شعبہ باقی رہ گیا
تھا جو مافیا کی سربراہی کے بعد میرے کھاتے میں شامل ہو گیا تھا۔

یہ اور بات تھی کہ میرے مافیا میں شامل ہونے کے
مقاصد کچھ اور تھے اور میں ان کی صفوں میں شامل ہو کر ان کی
بیخ کنی کرنا چاہتا تھا لیکن اپنے مقصد سے قطع نظر اس وقت
میں مافیا کا سربراہ تھا اور میری شمولیت سے قبل وہ بلیک
میلنگ سمیت جو کچھ کر رہے تھے اس کی براہ راست ذمہ داری
میرے اوپر آ پہنچی تھی۔ لٹیرے ملوثوں کی امید کا تعاقب کرتے
ہوئے بلیک میلنگ کا آخری خطاب باقی رہ گیا تھا۔ جو کسی
جدوجہد کے بغیر خود بخود میری پیشانی کا داغ بن گیا تھا۔

ادھر میری غیر حاضری نے سلمیٰ کو تجسس میں مبتلا کر دیا

تھا۔ اس لیے تھوڑی ہی دیر بعد وہ میری خواب گاہ میں آ پہنچی اور مجھے اضطراراً بستر چھوڑ دینا پڑا۔ سلطان شاہ کرسی پہ بیٹھا اخبار پڑھنے میں مصروف تھا۔ اس نے سلمٰی کی آمد پہ بھی اپنے انہماک میں فرق نہیں آنے دیا۔

"اس سے بات کر کے چوروں کی طرح میاں کیوں چھپ گئے ہو؟" سلمٰی نے آتے ہی لڑاکا انداز میں اپنا ہاتھ فضا میں لہرا کر مجھ سے سوال کیا تھا۔

"مجھے معلوم تھا کہ تمہیں نیند نہیں آ سکے گی۔" میں نے تلخ مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "وہ صرف یہ جاننا چاہتی تھی کہ میں تمہارے ہی ساتھ رہتا ہوں یا میرا کوئی اور ٹھکانا ہے۔"

"یہ تو وہ مجھ سے بھی معلوم کر سکتی تھی۔" اس نے بے اعتباری کے ساتھ کہا۔

"اس کا جواب وہی دے سکتی تھی۔" میں نے بے پروائی سے شانے اچکا کر کہا۔

"تم نے اس کے ساتھ ہیرا پھیری کا کوئی چکر چلایا تو مجھ سے برا کوئی نہ ہوگا۔" وہ مجھے گھورتی ہوئی غرائی۔

"اس طرح بیویاں ہی اپنے شوہروں کو دھمکی دینے کا حق رکھتی ہیں مگر پھر بھی تم جانتی ہو کہ میں اس قسم کی ہیرا پھیری سے کوسوں دور بھاگتا ہوں۔" میں نے معنی خیز لہجے میں کہا۔

"میں تمہاری طرح پارسا بننے والے گھٹیا لوگوں کو اچھی طرح جانتی ہوں۔" وہ دانت پیس کر بولی۔ "جو اپنی جان بچانے والی پہ اپنی پارسائی کا رعب گانٹھ کر دن رات اجنبی عورتوں کے پیچھے بھاگتے رہتے ہیں۔ یہ بدترین قسم کا ذہنی عارضہ ہے جو شاید تم کو لاحق ہو چکا ہے۔" سلطان باہر جا چکا تھا۔

"تم فکر نہ کرو، مجھے کبھی ایسی ضرورت پیش آئی تو اپنا لہو جاننے والیوں سے ہی ہوگی۔" میں نے تیکھے کا فائدہ اٹھاتے ہوئے دھیمے لہجے میں کہا۔ "ریٹا کا چہرہ اتنے گہرے میک اپ میں لتھڑا رہتا ہے کہ مجھے اس سے گھن آتی ہے اس کے مقابلے میں تم بدرجہا حسین ہو لیکن میرا مزاج تمہارے سامنے بے"

"بس میں ہی تمہیں نہیں سمجھا پا رہی تھی۔" وہ مجھ سے نظریں چرا کے پھر بولی۔ "تم نے ہمیشہ میری محبت کی توہین کی ہے۔ اب اگر غزالہ کے علاوہ کسی اور کے حوالے سے تمہارا کوئی کارنامہ سامنے آیا تو میں تمہاری زندگی کا جیرا بنا کر رکھ دوں گی۔"

✱

وہ پہلا موقع تھا کہ ہیروئن کے کاروبار میں ملوث لوگوں کے بارے میں اخبارات نے صحیح خبریں شائع کی تھیں اور ر۔ب کے اڈے کی تباہی کو منشیات فروشوں کی باہمی چپقلش کا شاخسانہ قرار دیا تھا۔ ورنہ اس سے قبل ہر واقعے کو توڑ مروڑ کر کوئی اور رخ دے دیا جاتا تھا۔

اس صحیح رپورٹنگ کا سبب شاید یہ تھا کہ اس کاروائی ... آگیا تھا اور اخباری نمائندوں نے اڈے سے دور مار دیے جانے والے دو موٹر سائیکل سواروں کا تعلق بھی ماجے سے نکال لیا تھا اور کھل کر لکھا تھا کہ اس پسماندہ علاقے میں ماجے کا بدنام اڈا ہمیشہ کے لیے نیست و نابود ہو گیا تھا جس پہ علاقے کے باشندوں نے سکھ کا سانس لیا تھا کیونکہ اس اڈے سے علاقے کے نوجوانوں میں ہیروئن اور چرس سے لے کر جوئے بازی کے جراثیم تک پھیلائے جا رہے تھے۔

مرنے والوں کی تعداد گیارہ بتائی گئی تھی جن میں سے سات گولیوں سے مرے تھے اور چار عمارت کے ملبے میں دب کر ہلاک ہوئے تھے۔ زخمیوں کی تعداد اٹھارہ تھی۔ یہ ایک عجیب اتفاق تھا کہ اس اڈے پہ جوا کھیلنے والوں میں سے کوئی نہیں مارا گیا تھا۔ چھ جواری زخمی ہوئے تھے اور بقیہ معجزانہ طور پہ صاف بچ گئے تھے۔

نامعلوم حملہ آوروں کی اصلیت اور تعداد کے بارے میں مبالغہ آمیز قیاس آرائیاں کی گئی تھیں جن کا حقیقت سے دور کا بھی واسطہ نہیں تھا۔

میں نے حسب وعدہ صبح اپ ٹیپ آن رکھ کر ریٹا کی کال کا انتظار کیا تھا لیکن شاید وہ اخباری خبریں پڑھ کر اس قدر دل شکستہ ہو گئی تھی کہ مجھ سے رابطہ قائم کرنے کی ہمت ہی نہیں کر سکی اور میں ناشتا کر کے سیدھا ہی کلب کی طرف روانہ ہو گیا۔

ساحل سمندر سے ذرا پہلے ڈیفنس کے غیر آباد اور زیر تعمیر علاقے میں کلب کے پھاٹک پہ اس وقت گوریلا چوکیدار مامور تھا جو کلب کے آٹھ رکنی عملے میں واحد مرد تھا۔ اس نے ذیلی کھڑکی کھول کر مجھے دیکھا اور پہچانتے ہی پھاٹک کھول دیا اور میں اپنی کار اندر لیتا چلا گیا۔

صبح سویرے کلب میں بے رونقی کے آثار پہنچنے تھے لیکن مس پارکن اپنے خوبصورت استقبالیہ کاؤنٹر کے قریب ایک صوفے پہ بیٹھی ناولوں میں الجھی ہوئی تھی۔ اس نے خوشگوار حیرت اور اس سے زیادہ احترام کے ساتھ میرا استقبال کیا تھا۔

"آج آپ صبح ادھر آنے کی کیا ضرورت پیش آ گئی؟"

اس نے مجھ سے گرم جوشی کے ساتھ ہاتھ ملاتے ہوئے حیرت کے ساتھ استفسار کیا۔

"میں یہ معلوم کرنے آیا تھا کہ تم نے اپنے اختیارات

کو کب سے منتقل کر دیے ہیں؟" میں نے اس کی گرم جوشی کے جواب میں سرد اور سپاٹ لہجے میں کہا۔

"اوہ! شاید مسز ریٹا کا معاملہ تمہارے علم میں آگیا ہے۔" وہ سنبھلتے ہوئے بولی۔ "دراصل چند روز پہلے ریٹا سے میری کچھ تلخ کلامی ہو گئی تھی اور اس نے مجھ سے بول چال بند کر دی تھی لیکن نیا معاملہ اہم اور فوری توجہ کا متقاضی تھا۔ اس لیے میں نے خود ہی شوچان کو آگے بڑھا دیا تھا۔"

"جہاں تک مجھے یاد پڑتا ہے، ریٹا شادی سے قبل اپنے ایک نومولود بچے کے قتل کی مجرم تھی اور اسی بنا پر اسے کلب کی رکنیت دی گئی تھی۔ پھر اب اسے یہ جتانے کی کیا ضرورت پیش آگئی تھی کہ یہاں اس کی ایک فلم بھی موجود ہے؟" میں نے بار پرسن کے لیے سختی برتنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

"دراصل ریٹا ہمارے لیے بہت سے کام کرتی رہی ہے۔ لیکن پہلی بار وجہ سے اس نے کبھی کسی اجنبی مرد کے سامنے ہتھیار نہیں ڈالے۔" اس نے جھجکتے ہوئے کہا۔ "اسرار رضوی کے ساتھ جو کچھ ہوا وہ اس کا ذاتی معاملہ تھا مگر سینڈرو کے حکم پر ہم نے اس کی فلم بنانا شروع کر دی تھی۔ اس وقت کئی خفیہ پولیس کے ایک اعلیٰ افسر کو اپنے دام میں لانے کا حکم ملا ہوا ہے۔"

"یہ حکم کس نے دیا تھا؟" میں نے اس کی بات کاٹ کر سوال کیا۔

"تمہارے آنے سے قبل سینڈرو کا حکم تھا۔" وہ بولی۔ "وہ افسر کسی چکنی مچھلی کی طرح چالاک ہے۔ مگر وہ ریٹا کی طرف بری طرح مائل تھا۔ ریٹا اسے نظر انداز کر رہی تھی۔ یہاں بھی اسرار کی وجہ سے خاموش تھی کیونکہ وہ افسروں کی رقابت ہمارے لیے خطرناک ثابت ہو سکتی تھی۔ اسرار کے مارے جانے کے بعد میں نے ریٹا کو راہ پر لانے کا ارادہ کیا تھا اور شوچان نے اسی بارے میں پیش رفت کی تھی۔"

"سینڈرو کی بالادستی کا دور ختم ہو گیا۔ اس معاملے میں تمہیں مجھ سے اجازت لینا چاہیے تھی۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے کہا۔

اس کے پتلے پتلے ہونٹوں پر سرچکل مسکراہٹ ابھری ہوئی تھی مگر چہرے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ میری بات پر لرزہ بر اندام ہو گئی تھی۔ "یہ میری غلطی تھی۔ میں نے اپنے طور پر یہ سوچ لیا تھا کہ پچھلی ہدایات کی از سر نو توثیق کرانے کی کوئی ضرورت نہیں ہو گی۔ آئندہ میں محتاط رہوں گی۔"

"ریٹا شوچان کی حرکتوں پر بہت برہم ہے۔ وہ ایک [illegible] کی بیوی ہے اگر اس فلم کے بارے میں کوئی بھنک پڑ گئی تو وہ اپنے شوہر کو اعتماد میں لینے کا فیصلہ کر لیا

تو ہم بڑی مشکلات سے دوچار ہو سکتے ہیں۔ ہر ایک کو اپنے مقاصد کے لیے ایک خاص حد تک استعمال کیا جا سکتا ہے۔ ریٹا ایسی عورت نہیں ہے کہ ہم اسے موم کی ناک کی طرح جدھر چاہیں ادھر موڑ لیں۔"

"شوچان اس سے معافی مانگ لے گی۔" بار پرسن نے سر جھکا کر آہستگی سے کہا۔

"فلم کے کتنے پرنٹ ہیں تمہارے پاس؟" میں نے سوال کیا۔

"ایک!" وہ بولی۔ "ماسٹر پرنٹ سینڈرو کی تحویل میں ہے۔"

"ہم اس کلب میں جو کچھ کر رہے ہیں۔ اس کی ضرورت سے زیادہ تشہیر پسند نہیں کرتے۔ ریٹا سے تم کو ذاتی طور پر معذرت کرنا ہو گی۔ اس طرح تم شوچان کو ہدف ملامت بھی بنا سکو گی۔ اپنا پرنٹ یہ کہہ کر ریٹا کے حوالے کر دینا کہ یہی اکلوتا ماسٹر پرنٹ ہے۔ عارضی طور پر ہمیں ریٹا کو ڈھیل دینا ہو گی تاکہ وہ اس واقعے کو سرے سے بھول جائے۔ بعد میں اس پر از سر نو محنت کی جائے گی۔"

"یہ تجویز بہتر اور باعزت نظر آتی ہے۔ میں آج ہی اسے فون کر لوں گی۔"

مجھے دل ہی دل میں خوشی ہوئی کہ میں نے ریٹا کو بڑی سطح پر بلیک میل کیے جانے کے خطرے کا فوری طور پر سدباب کر دیا تھا۔ سینڈرو کے پاس موجود ماسٹر پرنٹ کو میں بعد میں کسی بھی بہانے سے اپنی تحویل میں لے کر ضائع کر سکتا تھا۔

کلب سے فارغ ہو کر میرا ارادہ ٹریڈ لائن کے دفتر جانے کا تھا لیکن اس وقت طبیعت پر سستی غالب آنے لگی تھی کیونکہ شہر کی پر ہجوم سڑکوں پر اب اعصاب شکن ڈرائیونگ خاصی مشکل تھی۔ اس لیے میں نے وہیں سے فون پر سینڈرو سے بات کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

سینڈرو کو میں نے پچھلی رات جس اعزاز سے نوازا تھا۔ اس کی بنا پر وہ بہت مسرور تھا۔ رہی سہی کسر اخباری اطلاعات نے پوری کر دی تھی۔ ویسے بھی خود کوئی جانی نقصان اٹھائے بغیر فریق مخالف کے گیارہ آدمیوں کو ہلاک اور اٹھارہ کو بری طرح زخمی کر دینا ایک کارنامے سے کم نہیں تھا۔

دلدار آغا کی دردناک موت کے نتیجے میں پاکستانی کشتی کو نقصان کے بجائے اس اعتبار سے فائدہ پہنچا تھا کہ فوری طور پر ویرالا نیڈ جیسی مکار اور چالاک عورت نے وہ خلا پر کر دیا تھا اور اگر اسے اپنی من مانی کارروائیاں کرنے کی تھوڑی سی مہلت بھی مل جاتی تو وہ ایک بار پھر کشتی کو طاقت اور اثر و نفوذ کی ان بلندیوں پر لے جاتی جہاں کشتی سے ٹکرا کر بچنا

بحال ہو جاتا یہ میری اور مافیا والوں کی خوش نصیبی تھی کہ میں
ابتدا ہی سے ان دونوں کو لڑانے کی کوششوں میں لگا ہوا
تھا اور سیٹھ حبیب جیوانی کے جیتے جی میں نے اپنے منصوبے
پر عمل شروع کر دیا تھا میرا یہ فیصلہ معراج دین اور اس کے جانشینوں
کے لیے اس قدر غیر متوقع اور اچانک تھا کہ انھیں سنبھلنے کا
موقع ہی نہ مل سکا اور شی کی وہ اہم ترین افرادی قوت کچھ
سمجھنے سے پہلے ہی کنکریٹ اور لوہے کے ملبے میں دفن کر دی
گئی۔ شی کی کمر توڑ دینے کے بعد ویرا تنہا رہ گئی تھی۔ اسے پریشان
کر کے گھیرنا میرا اپنا کام تھا۔

اس کامیابی کے بعد ہیروئن کی مقامی منڈی میں مافیا باقی
رہ گئی تھی جس کی قیادت خود میرے ہاتھ آ چکی تھی۔ اس کی تمام
سرگرمیوں کو سبوتاژ کرنا میرے لیے بائیں ہاتھ کا کھیل تھا لیکن
ویرا کو ناکام بنانے سے پہلے میں مافیا کو مفلوج کرنے کے حق میں
نہیں تھا۔ ویسے بھی مافیا کی سرگرمیوں سے پاکستانی معاشرے کو
کوئی بھیانک خطرہ لاحق نہیں تھا کیونکہ وہ لوگ بیش قیمت اعلیٰ
ہیروئن مقامی منڈی میں بیچنے کے سرے سے قائل نہیں تھے۔
ہیروئن تیار کرنے والے بے ضمیر پاکستانیوں اور دونوں طرف
کے قبائلیوں سے ہیروئن حاصل کر کے وہ اسے بھاری نفع پر
یورپ اور امریکا کی منڈیوں میں بیچتے تھے اس طرح ایک اعتبار
سے وہ مقامی آبادی کو ایک مہلک وبا سے بچا رہے تھے،
جبکہ شی ان کے برعکس ہیروئن کا عذاب مقامیوں پر مسلط
کر کے سفید فام نوجوانوں کو اس سے بچانے کے مشن پر کام کر
رہی تھی۔

چند رسمی فقروں کے تبادلے کے بعد سیٹھ و نے مجھ سے
اچانک ہی ایک بے تکا سوال کر ڈالا۔ "تمھیں کشتی رانی سے
بھی کوئی دلچسپی ہے؟"

"نہیں! یہ خیال کیسے آ گیا تم کو؟" میں نے چونک کر پوچھا۔

"تھوڑی دیر پہلے تمھارے لیے کسی غیر ملکی کا فون آیا تھا۔
وہ تین اور چار بجے کے درمیان شام کو دوبارہ رنگ کرے گا۔
آپریٹر کا کہنا ہے کہ وہ کوئی اوور سیز کال تھی کیونکہ ریسیور اٹھاتے
ہی اسے گھنٹی کی مخصوص آواز سنائی دی تھی۔"

میرے لیے یہ سنسنی خیز خبر تھی۔ "کیا کہا تھا اس نے؟
اس کال سے تمھیں کشتی رانی کا خیال کیسے آ گیا؟"

میرے استفسار پر اس نے اپنا نام بتانے کے بجائے
صرف اتنا کہا کہ وہ ریگاٹا کے سلسلے میں بات کرنا چاہتا تھا۔ اسی
سے مجھے کشتی رانی کا خیال آیا تھا۔"

بے اختیار میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں۔ وہ کال
یقیناً ڈان جعفری کی ریکی ہو گی۔ اس نے سیٹھ و کو اپنے کوڈ کا
آدھا حصہ بتا کر مجھے اپنی شناخت کا اشارہ دیا تھا کیونکہ سیٹھ
حبیب جیوانی کے مطابق میرا اور ڈان جعفری کا شناختی کوڈ ایک
ہی ہونا چاہیے تھا۔

"پھر میں تین بجے سے ذرا پہلے دفتر آؤں گا۔" میں نے ریگاٹا
کی کلب کا کوئی ذکر کیے بغیر کہا اور فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

"آرام کرنے کا ارادہ ہو تو اوپر کمرا تیار ہے۔" مس پارلا
نے اپنی مصنوعی مسکراہٹ میں دلکش اور حقیقی مسکراہٹ شامل
کرتے ہوئے پیشکش کی "مساج وغیرہ کا بھی بندوبست ہو
سکتا ہے۔"

"تم خوبصورت ہونے کے ساتھ ذہین بھی ہو مگر مجھے
اس وقت آرام کی ضرورت نہیں ہے۔ تم اگر ریٹا کا معاملہ
خوش اسلوبی سے سنبھال لو تو میرے لیے اتنا ہی کافی ہوگا۔"

"میں شرمندہ ہوں کہ میری غلط فہمی کی وجہ سے تم کو
کوفت اٹھانا پڑی۔" وہ میرے سامنے بچھی جا رہی تھی کیونکہ
اس وقت گرد و پیش میں میرے علاوہ اسے دیکھنے والا کوئی
نہیں تھا۔

میں اس کے شانے پر سرپرستانہ انداز میں ہلکی سی تھپکی دے کر
ہوا وہاں سے اٹھ گیا۔

دفتر میں تین بجے سے پہلے میرے لیے کوئی کام نہیں تھا۔ مشغولیت
کی کلب سے میں فارغ ہو چکا تھا اس لیے میں نے دوبارہ
گھر کی راہ لی۔ ہر طرف سے مطمئن ہونے کے بعد میرا ارادہ
ویرا سے چھیڑ چھاڑ کرنے کا تھا۔ اسے اپنی طرف متوجہ کر کے
میں سلطان شاہ کو ہوٹل شیرٹن سے دستبردار کر سکتا تھا تاکہ ویرا
سے ویرا کے ساتھی کو جہانگیر کے گھر لایا جا سکے۔ ویرا کو زچ
کر کے پاکستان سے بھگانے کی یہی ایک صورت ہو سکتی تھی کہ
اس کے مددگار اور ساتھی کی زندگی اجیرن بنا دی جائے۔

میں گھر پہنچا تو یہ آس تھی کہ حالات معمول کے مطابق
ہوں گے لیکن ڈرائنگ روم کا دروازہ کھولتے ہی میرا دل اچھل کر
حلق میں آ گیا کیونکہ اس دروازے کے عین مقابل مخالف سمت
والی دیوار کے سامنے ایک صوفے پر ایک وجیہہ اور تندرست
نوجوان بیٹھا ہوا تھا جس کی گود میں رکھا ہوا اس کا ہاتھ ایک
رنگین رومال کے نیچے چھپا ہوا تھا اہم بات یہ تھی کہ وہ وجیہہ
اور خوش پوش نوجوان میرے لیے اجنبی تھا۔ اس کی آنکھوں
میں میرے لیے دور دور تک شناسائی کے کوئی آثار نہیں تھے۔

"آؤ بھئی! احتیاط سے اندر چلے آؤ" جہانگیر کی آواز
نے مجھے چونکا دیا۔ ڈرائنگ روم کی صورت حال مجھے ویسے

غیر متوقع آمد ہی تھی جہانگیر نے مجھے جمی کے نام سے مخاطب کر کے مزید پریشان کر دیا۔

اس وقت میں نے دیکھا کہ جہانگیر، سلمیٰ اور سلطان شاہ کے ساتھ دروازے کے قریب صوفے پر براجمان تھا۔ وہ سب مجسم صورت حال کا مظہر تھا۔ نوجوان غالباً مسلح تھا اور ایسی جگہ بیٹھا ہوا تھا جہاں سے وہ ہر آنے والے پر نظر رکھ سکتا تھا جب کہ تینوں ساتھی اس کے مقابل بیٹھے ہوئے تھے اور ان کی ذرا سی بھی جنبش پر وہ نوجوان ان پر گولی چلا سکتا تھا۔

"اندر آؤ اور دروازہ بند کر کے انھی لوگوں کے قریب بیٹھ جاؤ۔" اس نوجوان نے رومال کے نیچے سے اپنا ہاتھ نکال کر اشارتاً بیٹھنے کے پستول کی نمائش کرتے ہوئے مجھ سے تحکمانہ لہجے میں کہا۔ "ذرا بھی گڑبڑ کرنے کی کوشش کی تو میں گولی چلا دوں گا۔"

نوجوان کی آنکھوں میں لہراتی ہوئی بیگانگی اور جہانگیر کے ملامت آمیز تخاطب کی وجہ سے میں نے بھی نوجوان کو اس کے بعد سے مخاطب کرنے کا ارادہ ملتوی کر دیا اور دروازہ بند کر کے یرغمالیوں کی قطار کے آخر میں سلطان شاہ کے پہلو میں جا بیٹھا۔

"تم کون ہو اور یہاں کیوں آئے ہو؟" نوجوان نے درشت لہجے میں مجھ سے سوال کیا۔

"میں جہانگیر کا دوست جمی ہوں اور اس سے ملنے آیا ہوں۔" جہانگیر نے اسے گھورتے ہوئے کہا۔

"ان تینوں کے نام دہراؤ۔" اس نے پستول کی نال لہرا کر حکم دیا۔

"جہانگیر، اس کی بیوی سلمیٰ اور اس کا دوست سلطان شاہ۔" میں نے مشینی انداز میں ترتیب وار تینوں نام دہرا دیے۔ صورت حال میری توقع سے زیادہ سنگین ثابت ہو رہی تھی۔

"تم ڈینی کو جانتے ہو جو آج کل پیٹر واک کا نام بھی استعمال کر رہا ہے؟" نوجوان کی سرد آنکھوں میں موت کے سائے لہرا رہے تھے۔

اس سوال نے مجھ پر چودہ طبق روشن کر دیے۔ وہ میری ذہنیت قبول ہو چکا تھا لیکن میرا نیا اور پرانا نام اسے اچھی طرح بتلایا گیا تھا۔ اسی لیے جہانگیر نے مجھے جمی کے نام سے مخاطب کیا تھا تاکہ میں اس نوجوان کے لیے اجنبی بنا رہ کر خود کو بچا سکوں۔

"نہیں۔" میں نے اپنے سر کو مایوسانہ انداز میں جنبش دیتے ہوئے کہا۔ "یہ دونوں نام میرے لیے اجنبی ہیں لیکن تم نے ابھی تک یہ نہیں بتایا کہ تم کون ہو اور یہاں کیا کر رہے ہو؟" میں نے اپنے سوال میں اس کے پستول اور وحشت گردی کو یکسر نظرانداز کر دیا تھا۔

"میں کامران ہوں اور اب تم سب ڈینی کی آمد تک میرے یرغمالی بنے رہو گے۔ حیرت ہے کہ میرے ہاتھ میں پستول دیکھ کر بھی تم نہیں سمجھ سکے کہ میں یہاں کیا کر رہا ہوں۔"

"میں اسے تمہارے پستول سمجھ رہا تھا۔" میں نے گہری سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "تمہاری ڈینی سے کیا دشمنی ہے؟" میں اس سے سوالات کر کے یہ اندازہ لگانے کی کوشش کر رہا تھا کہ وہ صحیح الدماغ تھا یا وہ پاگل پن کے زیر اثر اپنا پستول اٹھا کر وہاں چلا آیا تھا۔

"ڈینی میرے بہنوئی کا قاتل ہے۔ اس نے دلدار بھائی کو مار کر گڑیا کو اغوا کر لیا ہے۔" کامران کے لہجے میں گمبھیر سنجیدگی رچی ہوئی تھی۔ "اور اب وہ اس سے شادی کرنا چاہتا تھا۔ میں اپنی بہن کی تلاش میں یہاں آیا ہوں۔ وہ نہ ملی تو میں سب کو شوٹ کر دوں گا۔"

کامران کے اس الزام پر میرا دل تڑپ اٹھا لیکن اس وقت میرا کوئی بھی جذباتی قدم وہاں خونریزی کا سبب بن سکتا تھا۔ اس لیے میں نے بات جاری رکھنے کے لیے تشویش زدہ لہجے میں کہا۔ "یہ تو بڑی سنگین کی بات ہے۔ اگر ڈینی نے واقعی یہ گھٹیا حرکت کی ہے تو تم تمہارے ساتھ ہیں لیکن یہ پستول جیب میں رکھ لینا چاہیے۔ ذرا سی بے احتیاطی سے گولی چل گئی تو تم کو کسی بے گناہ کا خون بہانے پر زندگی بھر قلق رہے گا۔"

"فکر مت کرو، مجھے اس کے استعمال پر پوری مہارت حاصل ہے۔"

"گڑیا تو کسی بچی کا پیار کا نام معلوم ہوتا ہے۔ اس وقت عمر کیا ہے تمہاری بہن کی؟" میں نے اسے غصہ دلانے کی نیت سے معصومانہ لہجے میں سوال کیا۔

"بکواس مت کرو۔" وہ صوفے کے ہتھے پر بایاں ہاتھ مار کر غصیلے انداز میں غرایا۔ "میں ابھی تمہیں بتا چکا ہوں کہ وہ شادی شدہ تھی۔ ڈینی نے اس کا سہاگ لوٹا۔ مگر اب میں اسے گڑیا کی آبرو سے نہیں کھیلنے دوں گا۔ اس سے پہلے ہی اس کا خون کر دوں گا۔"

میں نے اندازہ لگا لیا کہ علاج کے نتیجے میں اس بدنصیب کا ذہنی توازن تو بحال ہو چکا تھا لیکن کھوئی ہوئی یادداشت واپس نہیں آئی تھی۔ اس کی گفتگو میں کسی بچے جیسی معصومیت اور بے ساختگی تھی۔ وہ عیاری اور مکاری سرے سے مفقود تھی جو نارمل نوجوانوں میں عموماً پائی جاتی ہے۔

"میں اس گھر میں تھوڑی سی اہمیت رکھتا ہوں۔" میں نے ناصحانہ انداز میں کہا۔ "مجھے اپنی پوری کہانی سنائیے۔ ہو سکتا ہے کہ میں جہانگیر کی مدد سے ڈینی کو تلاش کر کے تمہاری گڈی تمہیں واپس دلوا سکوں۔"

وہ غور سے میری طرف دیکھتا رہا۔ اس کی آنکھوں میں الجھن کے آثار دور ہی سے پڑھے جا سکتے تھے۔ پھر اس نے بھرائی ہوئی سی آواز میں کہنا شروع کیا۔ "بچپن میں ایک حادثے کی وجہ سے میری یادداشت چلی گئی تھی۔ مجھے اپنے ماضی میں ماں باپ سمیت کچھ بھی یاد نہیں۔ بس اتنا یاد ہے کہ گڈی میری اکلوتی اور چہیتی بہن تھی۔ اسی نے مجھے علاج کے لیے ایک اسپتال میں داخل کرا دیا۔ چند ماہ پہلے میرا علاج کامیابی سے ہمکنار ہونا شروع ہوا تو گڈی مجھ سے ملنے آتی رہتی تھی۔ اس وقت وہ دلدار بھائی سے شادی کر چکی تھی۔ گڈی کے ساتھ وہ بھی کئی بار اسپتال آئے اور پھر میرے صحت یاب ہونے پر انھوں نے مجھے اپنے گھر میں بلا لیا۔ وہ بہت نیک اور مہربان آدمی تھے۔ انھوں نے مجھے بتایا کہ ڈینی اس شہر کا ایک چھٹا ہوا غنڈہ ہے اور گڈی کی گھریلو زندگی برباد کرنے کے لیے اس کے پیچھے لگا ہوا ہے۔" اس کی آواز خواب ناک ہو چلی تھی۔ چہرے پر معصومانہ سادگی تھی اور نگاہیں خلا میں کسی نامعلوم نقطے پر مرکوز تھیں۔ جیسے وہ چشم تصور سے کوئی فلم دیکھ کر اپنی کہانی کے مختلف حصوں کو جوڑ رہا ہو۔

"ڈینی کے بارے میں میں نے کئی بار گڈی سے کریدنا چاہا لیکن ہر بار میرے سوالوں کے جواب میں اسے چپ لگ جاتی تھی اور وہ اپنی سوچوں میں گم ہو جاتی تھی۔ اس نے مجھے بدمعاش ڈینی کے بارے میں ایک لفظ بھی نہیں بتایا جس سے میں نے اندازہ لگایا کہ وہ اس موذی سے خوف زدہ تھی۔ پھر دلدار بھائی کے ساتھ کبھی کبھی اس کی جھڑپیں ہونے لگیں۔ دلدار بھائی نے بتایا کہ ڈینی گڈی کو بلیک میل کر کے خود سے ملنے پر مجبور کر رہا تھا جبکہ وہ ایک غیرت مند شوہر کی حیثیت سے اسے پسند نہیں کرتے تھے۔ میں نے گڈی کو ڈھکے چھپے الفاظ میں کچھ سمجھانا چاہا لیکن اس نے مجھے سختی سے ڈانٹ کر اس معاملے سے الگ رہنے کا مشورہ دیا۔ میں اس کی ہنستی کھیلتی ازدواجی زندگی میں شکوک و شبہات کا زہر گھلتے دیکھتا رہا۔ دلدار بھائی کبھی کبھار مجھے کچھ بتا دیتے تھے لیکن میں گڈی کی ضد کے سامنے بے بس تھا۔ وہ ڈینی سے ڈرتی تھی اور کسی کو بھی اس کے سامنے نہیں لانا چاہتی تھی۔ شاید اسے ڈر تھا کہ وہ خونی درندہ سامنے آنے والے کسی بھی شخص کو بے دریغ قتل کر دے گا۔ میری پریشانی دیکھتے ہوئے دلدار بھائی مجھے اپنے ساتھ فیکٹری لے جانے لگے۔ ان کے ساتھ رہ کر میں نے محسوس کیا کہ وہ بہت عظیم اور رحم دل انسان تھے۔ مگر دوسرے اچھے لوگوں کی طرح ان کی زندگی بھی دراز نہ ہو سکی۔ ایک رات ڈینی نے غنڈوں کے ساتھ ان کے گھر پر ہلہ بولا اور دوسرے اسلحے سے لیس ہو کر حملہ کر دیا۔ مکان کی بجلی کاٹ دی گئی۔ وہ بہت بھیانک اور منحوس رات تھی۔ مکان میں ہر طرف آگ، خون اور دھواں اور ملبہ پھیل رہا تھا۔ کسی کو کسی کا ہوش نہیں تھا۔ اسی افراتفری میں دلدار بھائی کا ایک منہ چڑھا ڈرائیور مجھے اپنی گاڑی میں وہاں سے نکال لے گیا۔ ان واقعات نے میرے ذہن پر اتنا گہرا اثر ڈالا کہ میں دلدار بھائی کی فیکٹری میں کئی گھنٹے تک بے ہوشی کے عالم میں بخار میں جلتا اور بڑبڑاتا رہا۔ جب مجھے ہوش آیا تو میری حالت غیر تھی۔ دلدار بھائی اور گڈی کا کوئی پتا نہیں تھا۔ ان کا مکان آگ اور ملبے کے ڈھیر میں بدل چکا تھا۔ ان حالات میں اسی ڈرائیور نے مجھے فیکٹری کے ایک آرام دہ کمرے میں ہی روپوش رکھا۔ پھر پرسوں دلدار بھائی کی چچی میرے پاس آئی۔ اس نے مجھے یہ اندوہناک خبر سنائی کہ ڈینی نے دلدار بھائی کو قتل کر کے گڈی کو اغوا کر لیا تھا۔ یہ خبر سن کر میرے وجود میں آگ بھڑک اٹھی مگر چچی نے مجھے انتقام کے لیے صبر کے ساتھ موقع کا انتظار کرنے کا مشورہ دیا۔ میرے لیے یہ شہر اور لوگ سب کچھ اجنبی ہے۔ اس لیے میرے پاس چچی کے مشورے کو قبول کرنے کے سوا کوئی چارہ نہیں تھا۔ چچی کو مجھ سے زیادہ گڈی کی فکر تھی۔ آخر کل رات اس نے مجھے فیکٹری آ کر بتایا کہ ڈینی یہاں جہانگیر کے ساتھ ٹھہرا ہوا ہے۔ اسے زیر کر کے گڈی کو حاصل کیا جا سکتا ہے اور میں اپنی بہن کی تلاش میں یہاں آ پہنچا ہوں۔"

اس کے چہرے پر اداسی تیرنے لگی۔ وہ خاموش ہوا تو میں یہ سوچے بغیر نہ رہ سکا کہ اس مظلوم اور معصوم کو بہت چالاکی کے ساتھ قربانی کا بکرا بنایا گیا تھا۔

"تمہارے لیے یہ شہر اجنبی ہے تو تم یہاں تک کیسے پہنچے؟" میں نے اس مکروہ سازش کی جڑوں تک پہنچنے کی کوشش میں کامران سے سوال کیا۔

"اسی ڈرائیور نے مجھے یہ مکان دکھا کر کچھ فاصلے پر اتار دیا تھا۔ ورنہ میں تو ڈینی کی تلاش میں شہر کی ٹھوکریں ہی کھاتا رہتا۔ اس پوری دنیا میں میرے صرف دو چاہنے والے تھے۔ ڈینی نے دلدار بھائی کو قتل کر دیا۔ اب میں گڈی کو ہر قیمت پر تلاش کر لوں گا۔" غم و غصے اور حسرت و یاس کے ملے جلے جذبات کے باوجود کامران ایک لمحے کے لیے بھی اپنے

کی طرف سے غافل نہیں ہوا تھا۔ بلکہ اپنی گفتگو کے دوران بھی
بار بار اسے فضا میں لہرا کر ہمیں اپنے مسلح ہونے کا احساس
دلا رہا تھا۔

"دلدار کی بچی کون ہے اور کہاں رہتی ہے؟" میں نے
سوال کیا۔

"کیوں؟" وہ ایک دم بھڑک اٹھی۔ "کیا تم لوگ اب اس
بے چاری کو بھی تنگ کرو گے؟"

"نہیں، تم کوئی غلط بات سمجھ رہی ہو۔" میں نے جلدی سے
بات سنبھالتے ہوئے کہا۔ "دراصل تم سے پہلے دلدار کی ایک
بچی یہاں بھی آئی تھی۔ وہ غزالہ کے بارے میں بہت فکر مند تھی
لیکن ہم اس کا تفصیلی تعارف حاصل نہ کر سکے۔ وہ کوئی غیر ملکی
عورت ہے لیکن اردو ہم لوگوں سے بھی بہتر بولتی ہے..."

"ہاں، اسی نے میری مدد بھی کی ہے۔" وہ روانی میں کہہ
گیا۔ "وہ باہر سے جتنی حسین ہے اندر سے بھی اسی قدر خوبصورت
ہے۔ میری بہو لبنانی کو اپنی بہو لبنانی سمجھ رہی ہے کوئی اور عورت
ہوتی تو اپنے بھتیجے کی موت کے غم میں اس کی بیوی کو بالکل ہی
بھول جاتی۔"

میں دل ہی دل میں کھول کر رہ گیا۔ کامران کو میرے خلاف
بھڑکانے میں سونی صدی دلدار ہی ملوث تھی۔ وہ اچھی طرح جانتی
تھی کہ کامران کو کوئی نقصان نہیں پہنچا سکوں گا۔ اسی سبب
اس نے کامران کے ذہن میں میری طرف سے زہر بھر کر اسے
میدان میں اتار دیا تھا۔

"یہ ذہین کیا بلا ہے؟" میں نے جہانگیر کی طرف گھوم کر
تابعی میں سوال کیا۔

"میرا ایک دوست ہے۔" اس نے اعتراف کیا۔ "کبھی
کبھار یہاں آتا رہتا ہے لیکن اس کی رہائش کہیں اور ہے۔ پہلے
میں نے اسے کبھی اس کے ساتھ کوئی عورت نہیں دیکھی۔ وہ جب
بھی آتا تھا اکیلا ہی آتا ہے۔"

"دوست!" میں نے کامران کی طرف متوجہ ہو کر ایک
گہری سانس لیتے ہوئے کہا۔ "ہم معزز اور عیال دار لوگ ہیں اور
ایسے آوارہ گردوں کو نفرت کی نگاہ سے دیکھتے ہیں جو ذہین نے
دلدار کو دل میں دلدار کی بچی کی طرح ہم بھی نباہنے سے بعد میں
اس کی بیوی کو ورغلانے کی کوشش جب بھی یہاں آیا، وہ اسے روک
ٹوک کر پوچھے گا کہ اب تم واپس کہاں جاؤ گے؟"

"کہیں بھی نہیں!" اس نے سکون اور سادگی کے ساتھ کہا۔
"میں ایک گھنٹے سے ایک ہفتے تک یہیں رک کر اس بے رحم
شخص کے آنے کا انتظار کروں گا۔ اگلی گلی میں ڈرائیور گاڑی سمیت
میری واپسی کا انتظار کر رہا ہوگا لیکن تم ہی سے مجھے سمجھا دو تاکہ
ذہین کے دوست اسی کی طرح چالاک اور سنگ دل ہیں۔ میں
گڑیا کی بربادی کا معاملہ تم لوگوں کے رحم و کرم پر نہیں چھوڑ سکتا۔
اس کے آنے تک تم سب میرے یرغمال بنے رہو گے خواہ
اس کے لیے ایک ہفتے تک انتظار کرنا پڑے۔"

میں اسے چونکنا ہونے کا موقع دیے بغیر اضطراری کیفیت
کی اداکاری کرتا ہوا صوفے سے اٹھ گیا۔ "اول تو کسی بے گناہ
کو طاقت کے بل پر یرغمال بنانا سنگین جرم ہے پھر اس میں تمہارے
لیے خطرہ بھی ہے۔ ہم چاروں کے علاوہ اس گھر میں متعدد ملازم
ہیں۔ ملاقاتی بھی آتے جاتے ہیں۔ تم کس کس کی زبان بند رکھو گے۔
تمہاری اس غیر قانونی کارروائی کو ایک آدھ گھنٹے سے زیادہ طول پکڑ
گئی تو ان میں سے کوئی بھی صورت حال بھانپ کر پولیس کو
اطلاع کر دے گا اور تم پکڑے جاؤ گے۔"

وہ پہلی بار مسکرایا۔ اس کی مسکراہٹ بہت جاندار اور
پراعتماد تھی۔ پھر وہ میری بات کاٹتا ہوا بولا۔ "یہاں پولیس کا سایہ
بھی نظر آیا تو کسی کی خیر نہیں۔ لیکن اوپر آنے سے پہلے میں تم
سب کو شوٹ کر دوں گا۔ اس کے بعد جو ہوگا دیکھا جائے گا۔ یہ
سکتا ہے کہ تم ہی مجھے بچا لے۔" اس نے بتایا تھا کہ شہر کے اعلیٰ حکام
سے اس کے گھر سے دوستانہ مراسم ہیں۔"

"اس کے مراسم ہیں تو وہ خود ذہین کو کیوں نہیں تلاش
کراتی..."

"تم کیا جانو۔" وہ معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔ "پہلے
پھر ڈرائیور ان سادہ پوش پولیس والوں کی نشاندہی کرتا ہوا آیا
ہے جو شہر کے تمام راستوں کی نگرانی کر رہے ہیں۔ انہی نے ذہین
کے گرد بہت مضبوطی کے ساتھ اپنا جال پھیلا ہوا ہے مگر میری
خواہش ہے کہ اپنی بہن کا سہاگ لوٹنے والے سے میں خود انتقام
لوں۔ وہ پولیس والوں کے ہاتھ لگ گیا تو میں اس کا کچھ نہ بگاڑ
سکوں گا۔"

اس کی سادہ لوحی اور حماقت پر میں دل ہی دل میں پیچ و تاب
کھا کر رہ گیا۔ اسے لانے والے ڈرائیور نے شاید دلدار کے ایما پر
کامران کو دل کھول کر بے وقوف بنایا تھا اور اسے دہشت زدہ
کرنے کے لیے عام راہ گیروں کی نشاندہی سادہ پوش پولیس
والوں کے طور پر کرتا چلا آیا تھا اور اپنے گرد و پیش کی فریب کاریوں
سے بے خبر کامران نے اسے سچ تسلیم کر لیا۔

"بہرحال میں اتنا بتا دینا چاہتا ہوں کہ کوئی غلط قدم اٹھا کر تم اپنی بہن کی کوئی خدمت نہ کر سکو گے۔" میں نے اُسے احساس دلائے بغیر آہستہ آہستہ اس کی طرف سرکتے ہوئے کہا "پولیس کی تحویل میں جانے کے بعد تم بے بس ہو جاؤ گے اور ذہنی طور پر تمہاری بہن کے ساتھ من مانی کرنے کی آزادی مل جائے گی۔ جو کام تم کر سکتے ہو وہ دلدار کی بیٹی ہرگز نہیں کر سکتی۔"

اچانک ہی اُسے احساس ہوا کہ میں سرکتے سرکتے اس سے کافی دور ہو چکا تھا اور وہ ٹھٹک کر میرے مقابل آ گیا۔ اس نے پستول کی نال میرے سینے پر تان لی تھی۔

"پیچھے ہٹو... پیچھے ہٹو! تم اب ایک انچ بھی آگے بڑھے تو میں کسی سے پہلے تم ہی کو گولی مار دوں گا۔" میری طرف سے خطرہ محسوس کرتے ہی اس کی آواز سے اعصاب زدگی مترشح ہونے لگی تھی اور اس کی کشادہ پیشانی پر پسینے کی بوندیں چمکنے لگی تھیں۔

اس وقت کمرے میں جو لوگ موجود تھے وہ کامران کے مرتبہ اور شخصیت سے بھی اسی قدر واقف تھے جتنا وہ عزرا کے بارے میں جانتے تھے اور اس کا اس وقت کا جنونی رویہ بھی ان کے سامنے تھا اس لیے جونہی لمحاتی طور پر اس کی توجہ میرے اوپر مرکوز ہوئی، سلطان شاہ نے بے مثال ہوشیاری سے کام لیتے ہوئے اپنی جگہ سے جست لگائی اور فضا میں اُڑتا ہوا بائیں پہلو سے اس طرح کامران پر آ گرا کہ اس کی پستول والی کلائی نہایت مضبوطی سے اس کی گرفت میں آ گئی تھی۔

اس ناگہانی وحشیانہ حملے نے کامران کو بوکھلا کر رکھ دیا۔ اس کے حلق سے دبی دبی غضب ناک غراہٹیں بلند ہو رہی تھیں اور وہ خود کو سنبھالنے کی ناکام کوشش کرتا ہوا سلطان شاہ کی جھونک میں قالین پر ڈھیر ہو گیا لیکن پستول بدستور اس کے داہنے ہاتھ میں موجود تھا۔

سلطان شاہ فوراً ہی سنبھل کر اس کے سینے پر سوار ہو گیا اور اس کے پستول والے داہنے ہاتھ کو مروڑ کر اپنے سے دور فرش سے لگائے رکھنے کی کوشش کرنے لگا۔

اس جدوجہد میں سلطان شاہ کو آگے جھکنا پڑا اور اس کا چہرہ غیر ارادی طور پر کامران سے خطرناک حد تک قریب ہو گیا۔ اس سے پیشتر کہ میں چیخ کر سلطان شاہ کو ہوشیار کرتا کامران نے پوری قوت سے اس کے چہرے پر ٹکر رسید کر دی۔

سلطان شاہ تکلیف سے بلبلاتا ہوا اپنے بائیں پہلو پر جھک گیا اور کامران کا پستول والا ہاتھ اس کی گرفت سے آزاد ہو گیا۔

اس وقت کامران کی آنکھوں سے وحشت اور دیوانگی جھانکنے لگی تھی۔ مجھے یوں نظر آ رہا تھا جیسے وہ کچھ کئے سوچے سمجھے سلطان شاہ کے بدن میں پورا میگزین خالی کر دے گا۔ میں نے بجلی کی سی سرعت کے ساتھ اپنی جگہ چھوڑی اور کامران کی کلائی پر ٹھوکر رسید کرتا ہوا آگے نکل گیا۔ کامران اس ضرب کی اذیت سے چیخ پڑا اور پستول اس کی گرفت سے نکل گیا۔

میں نے پلٹ کر اس گرے ہوئے پستول پر قبضہ کیا۔ سلطان شاہ نے کامران کے چہرے پر ٹکر کھائی تھی، جس نے کامران کی کلائی کو ٹھوکر سے اڑایا تھا اس لیے وہ دونوں ہی وحشی درندوں کی طرح اشتعال میں آ گئے تھے۔ بری طرح ایک دوسرے سے لپٹ پڑے تھے۔

"دونوں ایک دوسرے سے الگ ہو جاؤ ورنہ میں گولی مار دوں گا!" میں نے پستول کی نال سیدھی کر کے سرد اور کھردرے لہجے میں کہا۔

کامران کے ہاتھ اس دھمکی پر سست پڑ گئے۔ سلطان شاہ جانتا تھا کہ میں کامران کو کم سے کم نقصان پہنچا کر مغلوب کرنا چاہ رہا تھا اس لیے کامران کے ہاتھ سست پڑتے ہی وہ دوبارہ کاروباری رنگ کر اس کے سینے پر سے اتر گیا۔

کامران صحت مند اور طاقت ور ضرور تھا لیکن اس قسم کے دھول دھپے کا عادی نہیں تھا لہٰذا اس ذرا سی مشقت کے نتیجے میں ہانپنے لگا تھا۔ اس کے بال بے ترتیبی سے پیشانی پر بکھر گئے تھے اور بدلی ہوئی صورتِ حال پر وہ سراسیمہ نظر آنے لگا تھا۔

"دونوں ہاتھ اوپر اٹھا لو!" میں نے سخت لہجے میں اسے حکم دیا پھر سلطان شاہ سے مخاطب ہو گیا "اسے ہمارے مجرم کی طرح کھڑا کیا گیا ہے۔ اس کی اچھی طرح جامہ تلاشی لے ڈالو۔" کامران نے اپنی جامہ تلاشی پر کوئی اعتراض نہیں کیا۔ اس کی آنکھوں میں تشویش کے گہرے سائے منڈلانے لگے تھے۔ جب وہ بالادست تھا تو ہمارے قتل پر آمادہ تھا اس لیے اسے ہم سے کسی بہتر اور نرم رویے کی امید نہیں ہو سکتی تھی۔ وہ دیوانگی سے صحت یاب ضرور ہو چکا تھا لیکن اس کے عمل اور ردِعمل وہ فطری ہم آہنگی پیدا نہیں ہو سکی تھی جو عام لوگوں میں پائی جاتی ہے۔ اس کی اسی کیفیت سے فائدہ اٹھا کر وہ اپنے مقصد کے خلاف کسی نو عمر معمول کی طرح استعمال کرنے کی کوشش جو ہماری حاضر دماغی اور مشترکہ کوششوں سے ناکام ہو گئی تھی۔

پستول کے علاوہ اس کی جیب سے چھ انچ لمبے پھل کا

بالآخر جانو بھی ہمارا مددگار ہوا جو کھٹکا دبانے سے ہی کھل جاتا تھا۔ اسے دیکھ کر مجھے احساس ہونے لگا کہ ویرا نے اس کے ذہن کو مسموم کرنے کے لیے جو شخص کے لیے میرے پیچھے لگا دیا تھا جہانگیر کے ذریعے کامران کو واپس لے جانے کا کوئی بندوبست نہیں کیا گیا تھا۔ ڈرائیور غالباً اسے اتارتے ہی روانہ ہو گیا تھا اور اگر کامران کسی بہانے سے تمام سیوشل واپس پہنچنے میں کامیاب ہو جاتا تو جمیلہ بیگم نے پہچاننے سے انکار کر کے وہاں سے دھکے دے دیتے۔

"اب بتاؤ کہ تمہارے ساتھ کیا سلوک کیا جائے؟" جانو باہر ہونے کے بعد میں نے کامران کی بے رونق آنکھوں میں جھانکتے ہوئے ترش لہجے میں سوال کیا۔

"تمہیں ذکی کے خون کا پیاسا میں کر آیا تھا۔ تم مجھے مار دو۔" اس نے لاپرواہی کے ساتھ کہا۔ "اس سے زیادہ تم لوگ کر بھی کیا سکتے ہو؟"

"تشدد موت سے بھی بدتر اور بھیانک ہوتا ہے۔" میں نے سنسنی خیز لہجے میں کہا۔ "تشدد سے تمہارا دماغ بھی الٹ سکتا ہے اور اس بار تم ہوش و حواس کھو بیٹھے تو زندگی بھر نارمل نہیں ہو سکو گے۔"

"کوئی فرق نہیں پڑتا۔ دیوانگی بھی موت کی طرح پرسکون ہوتی ہے۔ آدمی دکھ درد سے بالکل بے نیاز ہو جاتا ہے۔ ہو سکتا ہے زندگی کا غم بھول جاؤں۔"

"ہوش میں آؤ احمق لڑکے!" میں نے فیصلہ کن لہجے میں کہا۔ "اور غور سے سنو کہ ان لوگوں نے تمہاری ناتجربہ کاری سے ناجائز فائدہ اٹھایا ہے۔ دلدار ایک لالچی، قاتل اور اسمگلر تھا۔ اس نے دھوکے سے غزالہ کو اپنی بیوی بنا لیا تھا۔ دلدار کی بہن بھی چھٹی ہوئی بدمعاش ہے۔ انھوں نے تمہارے ذہن میں ذکی کے خلاف سے زہر بھرا ہے کیونکہ اسی نے دلدار کو بے نقاب کیا تھا اور غزالہ اس سے محبت کرتی تھی۔ تم کہنے کو جوان ضرور ہو گئے ہو لیکن طویل ذہنی بیماری کی وجہ سے تمہارا سارا تجربہ ان لوگوں تک محدود ہے جو تمہاری صحت یابی کے بعد تم سے ملنے آئے ہیں اس لیے تم یہ کھیل نہیں سمجھ سکے ہو۔ وہ لوگ ہمارے دشمن ہیں اور انھوں نے تمہیں مروانے کے لیے یہاں بھیجا ہے جب کہ ہم میں سے ہر ایک تمہارا اور غزالہ کا خیر خواہ ہے۔ ہم سے بچ کر کے تم سراسر خسارے میں رہو گے۔"

"میرے تجربے کے بارے میں شاید تم درست کہہ رہے ہو لیکن میں نے دلدار بھائی کو قریب سے پرکھا تھا۔ میں نے یہ دیکھا تھا کہ انھوں نے زبردستی آپی سے شادی کی تھی جب کہ وہ ان سے محبت بھی کرتی تھیں۔ مجھے یقین ہے کہ تم ان میں سے کوئی الزام ثابت نہیں کر سکتے۔"

"الزام تو اسی وقت ثابت ہو سکیں گے جب غزالہ کا کوئی سراغ ملے گا۔ فی الحال میں تمہیں ان کی نیت کا یقین ضرور دلا سکتا ہوں۔ باہر جا کر دیکھو کہ تمہیں لانے والی گاڑی یا ڈرائیور کا دور دور تک کوئی پتا نہیں ہوگا۔ انھوں نے تمہیں چارا بنا کر ہمارے سامنے ڈال دیا ہے اور اب کہیں ہماری گھات لگائے بیٹھے ہوں گے کیونکہ وہ ذکی کے سر دوست کے جانی دشمن ہیں۔"

"یعنی تم نہ مجھے گولی مارو گے، نہ مجھ پر تشدد کرو گے؟" اس نے بے اختیاری سے سوال کیا۔

"ہم تمہیں دوستوں کی طرح زندہ رکھیں گے۔۔۔ اب تم میرے ساتھ آؤ۔" میں نے اس کی آنکھ بچا کر سلطان شاہ کو ساتھ آنے کا اشارہ کرتے ہوئے کہا۔

"تم کہاں جا رہے ہو؟" ہم تینوں کو ٹنکاسی کے راستے کی طرف بڑھتا ہوا دیکھ کر جہانگیر نے سوال کیا۔

"دس منٹ میں آتے ہیں۔" اسے جواب دے کر میں نے کامران سے چھینا ہوا پستول اپنی جیب میں رکھ لیا۔ جاقو پہلے ہی سلطان شاہ کی تحویل میں تھا۔

کار میں پھاٹک سے نکل کر میں نے کامران کی بتائی ہوئی سمت میں گاڑی موڑی تھی۔ اگلی گلی کو ویران دیکھ کر اسے دھچکا لگا پھر ہم نے دور تک متعدد گلیاں چھان ماریں لیکن وہاں نہ کوئی ایسی کار موجود تھی اور نہ ڈرائیور جسے کامران کی واپسی کا منتظر سمجھا جا سکتا۔

"میری نظر میں یہ مہمل حرکت ہے۔" واپس لوٹتے ہوئے کامران نے تشویش آمیز لہجے میں کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ ڈرائیور گاڑی سمیت تم سے ہی ٹھکانے لگا دیا ہو۔ یہی بات تو زبردستی مجھے فیکٹری سے نکلوا سکتی تھی؟"

"ابھی نہیں، اسے ویرا کو۔" میں نے چڑ کر کہا۔ "اس نے تمہارے ساتھ نفسیاتی حربہ استعمال کیا ہے۔ وہ تم کو نکلوا دیتی تو تم بھرا ہوا پستول اور جاقو لے کر ذکی کے پیچھے دوڑ آتے۔ اس نے تم سے اپنا پیچھا چھڑا لیا ہے اور اسے یہ بھی معلوم ہے کہ تمہارے احمقانہ رویے کے باوجود ذکی تمہارے ساتھ کوئی برا سلوک نہیں کرے گا کیونکہ تم غزالہ کے بھائی ہو۔ اگر تم ذکی کے ساتھ رہتے ہوئے اس پر کوئی وار کرنے میں کامیاب ہو گئے تو یہ ویرا کے لیے بونس ہوگا۔"

"میری کچھ سمجھ میں نہیں آ رہا۔ تم نے مجھے کس طرح الجھا دیا ہے۔" وہ اپنی پیشانی رگڑتے ہوئے بولا۔ "خدا کے لیے اب خاموش رہو اور ذکی یا آپی کو تلاش کرو تاکہ مجھے اپنے سوالوں کے

جوابات مل سکیں۔ تم تو مجھے ایک دو منٹ میں ہی پاگل کر دو گے۔"

"دلدار کے قتل کے بعد سے عزوا لہ لاپتا ہے۔ ڈینی خود اُسے تلاش کر رہا ہے۔" میں نے دھیمے لہجے میں کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ تم اُس کے ٹھکانے کے بارے میں کوئی روشنی ڈال سکو۔"

میرے ان فقروں پر وہ بری طرح چونکا تھا۔ "کیا تم واقعی سچ بول رہے ہو، گڈی ڈینی کے قبضے میں نہیں ہے؟"

"اس میں سچ کے سوا کچھ نہیں ہے۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔

"اگر یہ سچ ہے تو شاید مجھے معلوم ہے کہ وہ کہاں ہو گی۔ گاڑی آگے بڑھا لو۔" اس کی آواز یک بیک پُرخیال ہو گئی جیسے وہ بیٹھے بیٹھے ہی کسی خیال کے تحت گم صم نہ ہو گیا ہو۔

"تمہیں معلوم ہے؟" میں نے اس کا شانہ جھنجوڑتے ہوئے ہیجان آمیز لہجے میں کہا۔ "پھر تم اِدھر اُدھر کیوں بھٹکتے پھر رہے ہو؟ سیدھے اس کے پاس کیوں نہیں گئے؟"

"میرا ذہن ہی اس طرف نہیں گیا تھا۔" وہ تھکی ہوئی آواز میں بولا۔ "جب سے میں ہوش میں آیا ہوں، ہر ایک سے یہی سن رہا ہوں کہ گڈی کو ڈینی نے اغوا کر لیا ہے لہٰذا میں اس ایک امکان کے علاوہ کچھ اور سوچ ہی نہ سکا۔ میرے تو دماغ کی چولیں ہل کر رہ گئی ہیں۔"

"عزوا لہ کے اس ٹھکانے کے بارے میں تم نے میرے علاوہ اور کس کو بتایا ہے؟" میں نے کار کی رفتار بڑھاتے ہوئے پُرتجسس لہجے میں دریافت کیا۔ صورتِ حال کے اس نئے موڑ نے میرے پورے وجود میں ہیجان اور سنسنی کی ناقابلِ بیان لہریں سی دوڑا دی تھیں۔

"کسی کو نہیں۔" اس نے مایوسانہ لہجے میں کہا۔ "مجھ سے تو کسی نے پوچھا ہی نہیں . . . سب اپنی ہانکتے رہے کہ اُسے ڈینی نے اغوا کر لیا ہے اور اس پہ ستم ڈھا رہا ہو گا۔"

"عزوا لہ کے اس ٹھکانے سے تمہارے علاوہ اور کون واقف ہے؟"

"کوئی بھی نہیں۔ ہمارے دورِ ماضی کی اس یادگار سے ہم دونوں کے سوا کوئی واقف نہیں۔" اس کی آواز میں درد انگیز اداسی اترتی چلی جا رہی تھی۔ "وہ گھر عزوا لہ نے اپنی جوڑی ہوئی رقم سے چوری چھپے خریدا تھا۔ کبھی کبھی وہ لب شدال کو بوجھ ہلکا کرنے کے لیے وہاں چلی جاتی تھی۔ دو بار وہ مجھے بھی اپنے ساتھ لے کر وہاں گئی تھی۔ اس نے مجھے وہ کمرا دکھایا جہاں ممی نے آخری

بار سانس لیا تھا۔ اسی گھر میں وہ منحوس کمرا ہے جس میں پاپا ممی کے انتقال کے صدمے سے دل برداشتہ ہو کر خود کشی [illegible] اور میرا خیال ہے کہ شاید شاید یہی وجہ ہے جس میں میں دیوانا [illegible] میں اپنے شب و روز گزارتا تھا۔ اس ایک گھر کے علاوہ دنیا میں ہمارے ماضی کی کوئی مشترک یادگار نہیں ہے [illegible] کا گھر ہے۔ اگر تم سچے ہو اور ڈینی نے گڈی کو اغوا نہیں کیا تو [illegible] اسی گھر میں محصور ہو گی۔ مجھے یقین ہے بچاری مال نہ ہونے پر میرے [illegible] قدموں کی آہٹ کا انتظار کر رہی ہو گی۔"

چند ثانیوں کے لیے کار میں سکوت چھایا رہا پھر اچانک ہی ایک بھرائی ہوئی شناسا نسوانی آواز گونجی اور میرا وجود [illegible] ہو کر رہ گیا۔

"براوو ڈیٹی!" وہ بالکل آواز کامران کے جسم سے [illegible] سے آ رہی تھی۔ "مجھے خوشی ہے کہ تم ہمیشہ میری توقعات پر پورا اترتے ہو۔ یہ کٹیل جوان ذہنی طور پر میرے بچے سے بھی زیادہ ناکارہ تھا۔ اس کا کوئی مصرف نہ پا کر میں نے اسے اچھی طرح ٹیگ کر کے تمہاری طرف ہانک دیا۔ میرا خیال تھا کہ تم اس سے عزوا لہ کے بارے میں ضرور بات کرو گے۔ مجھے پتا چل جائے گا کہ وہ تمہارے ساتھ ہے یا لاپتا ہے لیکن تم نے تو اس گونگے سے عزوا لہ کا پتا اُگلوا کر کمال ہی کر دیا۔ میں نے اب تک تمہاری گفتگو کا ایک ایک لفظ سنا ہے۔ اس کے لباس میں بٹنوں کی صورت میں تین بگ لگے ہوئے ہیں۔ تمہاری آواز مجھ تک پہنچا رہے ہیں اور ایک سے میں سن رہی ہوں۔ کوئی بھی بٹن وغیرہ ہٹائے بغیر تم جو کچھ کہو، اس دشمن تک پہنچ جائے گا۔ کہو میں کیسی رہی؟"

"یہ تو ممی کی آواز ہے۔" کامران بوکھلائے ہوئے لہجے میں بولا۔ "ہنا نہیں، یہ میرے بدن کے کس حصے میں ہے؟ تم یقین کرو کہ میں اس سازش میں شریک نہیں تھا۔" کیبن میں نہیں آئے تھے کہ وہ [illegible] اور چہرہ زرد ہو گیا۔ "تم بہت سفاک اور سنگ دل ہو ویرا۔" میرا خیال تھا کہ تمہارے بے رحمانہ منصوبے نے اس وقت کامران کو بری طرح مجبور کر رکھا ہو گا مگر تم نے اسے استعمال کر کے ہی اپنا کام کرنے سے گریز کرنا چاہیے تھا۔ تم سب کچھ سن چکی ہو مگر میں اتنا بتا دوں کہ اب میں ہی عزوا لہ تک پہنچوں گا۔ اس وقت کسی مہم جوئی کا خیال اپنے دل سے نکال دو۔ تم نے اگر کوئی رخ کیا تو میں تمہارے ساتھ ذرا بھی رعایت نہیں کروں گا . . .

اس کی زہریلی ہنسی کی آواز سنائی دی پھر وہ سرد [illegible]

رہی۔" تم نے ماچے کے اڈے کو تباہ کر کے مجھے بے بس
بنا دیا تھا مگر دیکھ لو کہ میری رسائی کہاں تک ہے۔ مجھے تمہیں
نیلا شو... تم سے بات نہیں کرنی تھی کیونکہ اس وقت میں شکست
خوردہ تھی لیکن اب میں فاتح ہوں۔ تمہارا سفید جھوٹ پکڑا جا
چکا ہے۔ مجھے دکھ دے کر تم بھی سکھ میں نہیں رہ سکتے ڈینی... ؟

"مارے اپ رے!" کامران کے ہونٹوں سے مضحکہ خیز
انداز برآمد ہوئی۔ "تو تم ہی ڈینی ہو؟ بچی نے درست ہی کہا
تھا کہ تم اس صدی کے سب سے بڑے جھوٹے اور مکار ہو۔"
"پیچھے ہٹو! اب تھوڑی دیر اپنی زبان کو لگام دو اور
چپ رہو۔" سلطان شاہ دانت پیس کر اس پر غرایا تھا۔ "تم نے
اپنی بہن کا بیڑا غرق کر دیا ہے۔"

"میں تم سے پہلے عزرائیل تک پہنچوں گی اور اسے تار دے
دوں گی۔ تم سے میرا شریفانہ معاہدہ ہوا تھا کہ ہمارا جب بھی
سامنا ہوگا تو بالادست لیے زیردست پر ہتھیار اٹھائے
بغیر دوستانہ انداز میں ملے گا لیکن تم سامنا ہونے سے پہلے
ہی مجھے ہمدمی کی دھمکی دے رہے ہو اور میرا ظرف دیکھو کہ میں
اب تک تمہارے انجام پر پوری طرح قادر ہونے کے باوجود
تمہیں رعایت دینے کے لیے تیار ہوں۔"

"تم وہاں پہنچ کر دیکھنا کہ ہوتا کیا ہے۔" میں نے غصیلے
لہجے میں کہا۔

وہ پھر ہنسی۔ "میں دعویٰ کرتی ہوں کہ تم مجھ سے پہلے وہاں
نہیں پہنچ سکو گے۔ کامران کا دماغ درست ضرور ہو گیا ہے۔
لیکن بچپن کی وجہ سے یہ ساری زندگی اپنے ہم عصروں کے
مقابلے میں ذہنی پسماندگی کا شکار رہے گا اس لیے اسے تمہارے
حوالے کرنے سے پہلے میں نے اس کی شہ رگ کاٹنے کا پورا
ارادہ کر لیا تھا کہ مجبوری، بے بسی اور استحصال کی زندگی کے
مقابلے میں موت اس کے حق میں بہتر رہے گی۔ پہلے میرا ارادہ تھا کہ
اس کے ساتھ ہی تم کو اڑا دوں گی مگر میں اپنے الفاظ کا پاس کرتی
ہوں۔ بالادست ہو کر بھی تمہیں ایک موقع دے رہی ہوں۔
کامران کے جسم پر جو کوٹ ہے اس میں ریموٹ کنٹرول والا
بارودی استر لگا ہوا ہے۔ تم نے اس کے بدن سے زبردستی
کوٹ اتارنے کی کوشش کی تو بارودی دھماکے میں کامران کے
ساتھ تم بھی اڑ جاؤ گے۔ اس بارودی استر کا دوسرا ریموٹ کنٹرول
میرے پاس ہے۔ میں پانچ تک گنتی شروع کر رہی ہوں۔ تم نے
اس گنتی کے ختم ہونے تک کار روک کر اسے اتار دیا خود دور نہ چلے گئے
تو تمہارے دردناک انجام کی ذمے دار نہیں ہوں گی۔"

فضا میں سکوت چھا گیا۔ میں نے اضطراری طور پر بریک لگا
کر کار روکی اور انجن بند کر دیا۔

"نہیں! ڈینی نہیں اترے گا۔" میرے متوجہ ہونے پر کامران
نے مضبوط لہجے میں کہا۔ اپنی موت کا فرمان سن کر اس کے چہرے
پر عجیب سی بحالی آگئی تھی۔ "وہ ٹھیک کہہ رہی ہے۔ ذہنی پسماندگی
کے ساتھ زندہ رہنا ایک عذاب سے کم نہیں ہے۔ تم جیسے چالاک
اور مکار لوگ زندگی میں ہر قدم پر ایسے چہرے لگاتے رہیں گے
کہ میں خود اپنے اوپر رحم کھانے لگوں گا۔ ایسی بے کسی اور ذلت
سے موت بہتر ہے۔ اگر تم کو اپنی زندگی سے پیار ہے تو کار سے
اتر کر پوری قوت سے دوڑ لگا دو... لیکن میں یاد رکھنا
کہ اگر گڈی تمہیں مل جائے تو اسے جان سے زیادہ عزیز رکھنا۔
یہ میرا تم پر قرض اور تمہارا فرض ہوگا۔ اسے میں نے ہمیشہ سب سے
پوشیدہ رکھا ہے۔ اسے تمہاری ذات سے دکھ پہنچا تو قبر کر بھی
تمہیں معاف نہیں کروں گا۔ آسیب بن کر اندھیری راتوں میں تمہارا
پیچھا کروں گا اور تمہیں خوف سے ہلکان کر دوں گا۔"

ویرا اپنی گنتی شروع کر چکی تھی۔ ہمارے پاس اتنی مہلت
نہیں تھی کہ کامران کی زندگی بچانے کے لیے اس کے بارودی کوٹ
سے نجات حاصل کرنے کے لیے کوئی کوشش کر پاتے یا اس
کے کنٹرول تلاش کر کے اسے ناکارہ بنا سکتے۔ کامران اپنی ناگہانی
موت کے انتظار میں بالکل مطمئن اور پرسکون نظر آ رہا تھا۔ اس کا
ہیجان اور ولولہ موت سے کافور ہو چکا تھا جیسے خود اسے بھی
لاشعوری طور پر مدت سے ان ہی لمحات کا انتظار رہا ہو۔

میرا دل بوجھل ہونے لگا۔ میں نے اپنی زندگی میں کسی کو
اتنے سکون اور وقار کے ساتھ موت کو گلے لگاتے ہوئے نہیں دیکھا
تھا۔ میں نے بے اختیار اسے اپنے گلے سے لگایا۔ اس کے
دائیں رخسار پر گرم جوشی کے ساتھ ایک بوسہ دیا اور ویرا کے
چار تک پہنچنے سے پہلے ہی گاڑی سے اتر گیا۔

سلطان شاہ میرے تیور بھانپ کر پہلے ہی گاڑی سے نیچے
اتر چکا تھا۔

"گڈی کا خیال رکھنا۔" کار سے دور جاتے ہوئے میرے
کانوں میں کامران کی آخری آواز آئی۔ پھر ایک دھماکا ہوا جس کی
گونج کم تھی لیکن طاقت کا یہ عالم تھا کہ ہمارے قدموں کے نیچے زمین
ہل کر رہ گئی تھی۔

راہگیروں میں بھگدڑ مچ گئی۔ میں نے پلٹ کر دیکھا تو ہماری
کار کی پسنجر سیٹ کامران سمیت نیست و نابود ہو چکی تھی اور
کار میں بارودی دھواں بھرا ہوا تھا۔

اس ہولناک اور بھیانک واقعے نے میرا دماغ ماؤف
کر کے رکھ دیا۔ کار میں نظر آنے والا بارودی دھواں میرے ذہن

میں بھی بکھرتا جا رہا تھا مگر وہ کیفیت زیادہ دیر تک برقرار نہیں رہ سکی۔

مرنے والوں کے سوگ میں زندہ لوگوں کو ایک لمحے کے لیے بھی فراموش نہیں کیا جا سکتا مگر مجھے کتنی لمحوں کے بعد غزالہ کا خیال آیا تھا اور میرے بدن میں ہیجان کی ایک نئی لہر دوڑ گئی۔

میرے ساتھ ہی شاہد کو بھی غزالہ کی کمین گاہ کا علم ہو چکا تھا۔ وہ مجھے نیچا دکھانے کے لیے غزالہ کو اپنا فیدی بنا سکتے ہیں۔ جب میں نکلا اور شاید کامران کو ہلاک کرنے ہی لپٹے مشن پر روانہ ہو چکی تھی جبکہ میں کار سے محروم ہو چکا تھا۔ میرے اندازے کے مطابق اس وقت غزالہ کا آبائی مکان ہم سے چھ سات کلومیٹر دور تھا۔ میں نے اضطراری طور پر قریب و جوار میں نظریں دوڑائیں لیکن کہیں کوئی خالی رکشا یا ٹیکسی نظر نہیں آئی۔ وہ بھیڑ بھاڑ کے اوقات تھے اور کسی خالی سواری کا ملنا محال نظر آ رہا تھا۔

”آؤ! آ جا تک سلطان شاہ نے میرا ہاتھ دبا کر سرگوشیانہ لہجے میں کہا اور تیزی کے ساتھ فٹ پاتھ کے ایک کنارے کی طرف لپکتا چلا گیا۔

پھر وہ پستہ قامت شخص مجھے بھی نظر آ گیا جو ایک سوبارو کار سے اتر کر اس کا دروازہ لاک کرنے کی تیاری کر رہا تھا۔

سلطان شاہ نے پیش قدمی کرتے ہوئے نہایت سکون اور اعتماد سے اس شخص کے کندھے پر یوں ہاتھ رکھ دیا جیسے ان دونوں میں برسوں کی شناسائی رہی ہو۔ لمحہ بھر کے لیے تو میں خود بھی دھوکا کھا گیا لیکن سلطان شاہ کا مکالمہ سنتے ہی میری غلط فہمی رفع ہو گئی۔

”شرافت سے کار کی چابی میرے حوالے کر کے پچھلی سیٹ پر بیٹھ جاؤ ورنہ بھیجا اڑا دوں گا۔“ سلطان شاہ نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کہا تھا۔

وہ مہلک دھمکی سنتے ہی اس شخص کی آنکھیں عینک کے مہذب عدسوں کے پیچھے دھندلا گئیں لیکن اس سے قبل کہ وہ تیورا کر وہیں ڈھیر ہوتا، سلطان شاہ نے اس کے مختصر وجود کو اپنے مضبوط بازوؤں میں سنبھال لیا۔ میں نے بڑھ کر چابی پر قبضہ کیا اور پچھلا دروازہ کھول کر بے ہوش اجنبی کو اندر گھسیٹنے میں سلطان شاہ کی مدد کی اور یوں چند ثانیوں بعد ہی ہم برق رفتاری کے ساتھ غزالہ کی کمین گاہ کی طرف سفر کر رہے تھے۔

اس وقت مجھے قلق اس بات کا تھا کہ وہ میری زندگی کا اہم ترین معرکہ ثابت ہونے والا تھا اور ہم دونوں ہی گھر سے بے سروسامان نکلے تھے۔ میری جیب میں مرحوم کامران سے چھینا ہوا پستول تھا جو سات گولیاں فائر کرنے کے بعد ناکارہ ہو جاتا یا پھر سلطان شاہ کے پاس کمانی دار چاقو تھا جو صرف دست بدست مقابلے ہی میں کوئی کارکردگی دکھا سکتا تھا۔

غزالہ کی پناہ گاہ تک رسائی اور پھر وہاں سے واپسی کے لیے ہمیں سواری درکار تھی۔ اگر سوبارو کے مالک کو بے ہوشی کی حالت میں اپنے ساتھ ہی رکھا جاتا تو وہ کسی بھی مناسب موقع پر ہمارے لیے دشواریاں کھڑی کر سکتا تھا اس لیے راستے میں ایک نیم ویران مقام پر موقع غنیمت جان کر کار روکی اور کار والے کو عقبی نشست سے اٹھا کر ڈکی میں منتقل کر دیا۔ اس وقت تک اس کے دل کی دھڑکن معمول کے مطابق چل رہی تھی جس کا مطلب تھا کہ وہ دہشت سے مرا نہیں تھا بلکہ صرف بے ہوش ہوا تھا اور کسی بھی وقت ہوش میں آ کر اپنی کار کی تلاش کا آغاز کر سکتا تھا۔

غزالہ کے گھر کا چپا چپا میرا دیکھا بھالا تھا کہ ماضی میں، اور..... صبح جیسی معصوم خاتون کے بزرگانہ سائے میں، میں نے اس چار دیواری میں غزالہ کے ساتھ مستقبل کے یادگار سہانے خواب دیکھے تھے۔ عمارت پر نظر پڑتے ہی ماضی کے بہتیرے واقعات کسی فلم کی طرح میری نگاہوں میں گھوم گئے۔ دور سے مکان پر سکوت کا راج نظر آ رہا تھا اور وہاں کسی کی آمد کے کوئی آثار نہیں تھے جس کا مطلب تھا کہ ویرا ابھی تک وہاں پہنچنے میں کامیاب نہیں ہو سکی تھی۔

کامران نے اپنی دردناک موت سے پہلے یہ تو بتا دیا تھا کہ وہ لیدر آغا کی زندگی میں ہی غزالہ نے اپنا آبائی مکان خرید لیا اور وہ وہیں منتقل ہو سکتی تھی مگر مجھے یہ معلوم کرنے کا موقع نہیں مل سکا تھا کہ اس گھر میں غزالہ کے علاوہ بھی کوئی اور رہتا تھا یا وہ اکیلی ہی وہاں آتی جاتی تھی۔

مجھے اس بات کی خوشی تھی کہ ویرا سے پہلے میں وہاں پہنچ گیا تھا۔ اس احساس سے میری دلی کیفیت بھی عجیب تھی کہ میری غزالہ مجھ سے تھوڑی دور اسی مکان کی چار دیواری میں محصور تھی اور میں کسی بھی لمحے اس تک رسائی حاصل کر سکتا تھا مگر اسی کے ساتھ میرے ذہن میں یہ گرہ بھی موجود تھی کہ اگر وہ اپنے مکان میں آزادی اور خود مختاری کے ساتھ رہ رہی تھی تو اس کے لیے مجھ سے جہانگیر کی معرفت رابطہ قائم کرنے کیا امر مانع تھا؟

اسی کے ساتھ میرے ذہن میں ایک اور مسئلہ بھی ابھر آیا تھا۔ ویرا میرے ساتھ دشمنی پر تلی ہوئی تھی اور غالباً وہ غزالہ کے بارے میں بہت حساس تھی اس لیے کوئی نہ کوئی ... مگر اس نے تھوڑی دیر قبل کامران کو بار دوی دھماکے

نے مجھے اس سے دور نکل کر اپنی جان بچانے کا موقع
دیا تھا لیکن عزالہ کو قابو کرنے کے معاملے میں وہ مجھے باقی
پہنچے کوئی بھی نقصان پہنچا سکتی تھی۔

اس وقت اگر میں ویرا کی آمد سے پہلے اندر داخل ہونے
کی پہل کر لیتا تو اس کی دو ہی صورتیں ہو سکتی تھیں۔ سلطان
شاہ کے ہمراہ اندر داخل ہو جاتا یا اسے باہر نگرانی کے
لیے چھوڑ کر خود اندر چلا جاتا اور عزالہ کو ساتھ لے کر باہر نکل آتا
ان دونوں ہی صورتوں میں ویرا کا خطرہ اپنی جگہ برقرار رہتا۔

مجھے کچھ اندازہ نہیں تھا کہ ویرا وہاں تنہا آنے والی تھی یا کچھ
لوگوں کو اپنے ساتھ لے کر آتی۔ ہم دونوں ہی اندر چلے جاتے
تو وہ گھات لگا کر ایسی پہ پہلے سے خلاف کوئی بھی مہلک
کارروائی کر سکتی تھی۔ جس کا ایک پستول کے سہارے مقابلہ کرنا
آسان نہ ہوتا اور اگر سلطان شاہ کو نگرانی کے لیے باہر چھوڑ کر
میں اکیلا اندر جاتا تب بھی اس امر کا قوی امکان موجود تھا کہ
ویرا وہاں پہنچ کر آسانی کے ساتھ اس کی موجودگی کا اندازہ
لگا سکتی تھی اور پھر وہ اندر گھسنے کی بجائے اپنے مددگاروں کے
ذریعے سلطان شاہ کو بے بس کر کے میرے خلاف کوئی مؤثر منصوبہ
بنا سکتی تھی۔ ان دونوں ہی صورتوں میں ہم کو سہولت کا فائدہ
حاصل ہونے کی بجائے نقصان پہنچنے کا زیادہ خطرہ تھا۔

دوسری صورت یہ ہو سکتی تھی کہ ہم صبر سے کام لے کر فوری
طور پر عزالہ کے مکان میں داخل ہونے کا ارادہ ترک کر دیتے
اور مکان سے محفوظ فاصلے پر رہ کر ویرا کے وہاں پہنچنے کا انتظار
کرتے۔ اس طرح ہم اس کی عددی صلاحیت سے باخبر ہو کر
اطمینان سے اس کی پیش قدمی کا مشاہدہ کر سکتے تھے اور
اس کی واپسی پر اسے گھیرنے کی کوشش کر سکتے تھے۔ اپنی محدود
طاقت اور ایک پستول کے مؤثر استعمال کے لیے دوسری صورت
ہمارے حق میں مفید ثابت ہو سکتی تھی۔

سلطان شاہ کے ذہن میں ایک تیسرا ہی خیال موجود
تھا۔ وہ فوری کارروائی کے حق میں تھا۔ اس کا کہنا تھا کہ عزالہ
اندر موجود ہے اور اس کو روک کر میری ہدایات پر عمل کرنے میں کوئی
مشکل پیش نہیں آئے گی۔ اس نے ساتھ ہی کہا کہ ہم نکاسی کے راستے
پیچھے کی دیوار پھلانگ کر فرار ہو سکتے تھے۔ اگر ہم اندر گھسنے
سے پہلے گاڑی کو بھی اسی طرف پارک کر دیتے تو ہمارا منصوبہ کامیابی
سے ہمکنار ہو سکتا تھا۔

تھوڑی بحث کے بعد میں نے اس کا مشورہ قبول کر لیا۔
ابھی ہم اندر جانے کی تیاری کر ہی رہے تھے کہ اچانک ایک سیاہ ٹویوٹا کرولا عزالہ
کے مکان کے سامنے رکی اور میرا دل اچھل کر حلق
میں آ گیا۔

اس گاڑی کے تاریک شیشے چڑھے ہوئے تھے اور
چڑھتے ہوئے سورج کی تیز روشنی میں باہر سے یہ اندازہ لگانا ممکن
نہیں تھا کہ کار میں کون کون موجود تھا لیکن مجھے اتنا ضرور یقین تھا
کہ آنے والوں میں ویرا ضرور شامل رہی ہو گی۔ لمحہ بھر بعد ہی کار کی
پسنجر سیٹ کا دروازہ کھلا اور ویرا جینز اور جیکٹ میں ملبوس نیچے
اترتی ہوئی نظر آئی۔ اس کے شانے سے ایک بڑا سا شولڈر بیگ
لٹک رہا تھا۔

دروازہ بند ہونے سے پہلے مجھے ڈرائیونگ سیٹ پر
ایک قوی الجثہ سفید فام کی جھلک نظر آئی اور میں فوراً ہی معاملے
کی تہ تک پہنچ گیا۔

ویرا کی افرادی قوت کا تمام تر انحصار رکھنے کے لیے سوائے
زمانہ منشیات فروش معراج دین پر تھا لیکن پچھلی رات اس کی
موت اور اس کے اڈے کی تباہی کے بعد ویرا کا وہ سہارا ختم
ہو گیا تھا۔ اس کے لیے فوری طور پر مہاجن کا نعم البدل تلاش
کرنا ممکن نہیں تھا اسی لیے اس نے اپنی تازہ ترین مہم کے لیے
غالباً انطونیو کی مدد لی تھی جو میلان سے اس کے چارٹرڈ جہاز
پر معاون ہوا باز کی حیثیت سے کراچی آیا تھا۔ میرے لیے اس نکتے
کی غیر معمولی اہمیت تھی۔

اس وقت اگر ویرا کے ساتھ کوئی پیشہ ور قاتل یا لڑاکا ہوتا تو
ہمیں اس کو زیر کرنے میں دشواری پیش آ سکتی تھی لیکن ایک معاون
ہوا باز کتنا ہی بدمعاش اور مکار کیوں نہ ہو ایک پیشہ ور قاتل کا ہم پلہ
ہرگز نہیں ہو سکتا۔ دوسری بہتر بات یہ تھی کہ ویرا ہماری طرح تذبذب
میں مبتلا نہیں ہوئی تھی۔ اس نے میدان صاف دیکھتے ہی یہ فرض
کر لیا تھا کہ میں اس سے پہلے وہاں پہنچنے میں کامیاب نہیں ہو سکا
تھا۔ اس کی وہ بے بنیاد خود اعتمادی بھی میری کامیابی میں کلیدی
کردار ادا کر سکتی تھی۔

"تم یہیں ٹھہرو۔ میں کال کراؤن کی طرف جاتا ہوں..."
میں نے گفتگو کی ابتدا ہی کی تھی کہ سلطان شاہ نے فوراً میری
بات کاٹ دی۔

"میں جاتا ہوں۔ تم یہیں ٹھہرو۔ خطرے کی صورت میں تم بہتر
طور پر میری مدد کر سکو گے جب کہ میں یہاں رک کر کوئی مؤثر
کردار ادا نہیں کر سکوں گا۔"

وہ اس کی سراسر جذباتی تجویز تھی۔ اس وقت ویرا کسی زخم
کھائی ہوئی ناگن کی طرح خطرناک ہو چکی تھی اور اپنے سامنے آنے
والے ہر حریف کو کچل سکتی تھی۔ اگر سلطان شاہ کا اس سے سامنا
ہو جاتا تو کچھ بعید نہیں تھا کہ وہ اسے بلا توقف ہلاک کر دیتی

جب کہ شکست اور مایوسی کے اس عالم میں بھی ویرا کے دل میں میرے لیے نرم گوشہ موجود تھا جس کا اظہار وہ تھوڑی دیر قبل کامران کی موت کے موقع پر کر چکی تھی۔ سلطان شاہ ویرا کے ساتھ میرے رویے سے پہلے ہی شاکی تھا اس لیے میں اس نازک پہلو پر اپنی زبان کھول کر اس کے مذاق کا نشانہ نہیں بننا چاہتا تھا لیکن اس کے ساتھ میں اسے کسی خطرے میں بھی نہیں جھونکنا چاہتا تھا۔ اس لیے اس کے ساتھ کسی بحث میں الجھنے کے بجائے میں نے تحکمانہ انداز اختیار کر لیا اور وہ مایوسی کے ساتھ منہ لٹکا کر میری ہدایات سننے پر مجبور ہو گیا۔

میں نے فوراً ہی مسروقہ کار کی ڈرائیونگ سیٹ سنبھال کر انجن اسٹارٹ کیا اور اسے تیزی کے ساتھ سڑک پر لیتا چلا گیا۔ عزوالد کے گھر کے سامنے سیاہ ٹویوٹا کراؤن فٹ پاتھ کے سہارے قرینے سے کھڑی ہوئی تھی مگر میں نے اس کے سفید فام ڈرائیور کو اشتعال دلانے کے لیے اس کے قریب سے گزرتے ہوئے اپنی کار کا بایاں حصہ اس کی گاڑی کے عقبی حصے سے ٹکرا دیا۔

ڈرائیور براہِ راست اس سے الجھتا تو وہ میری طرف سے چوکنا ہو سکتا تھا۔ اس لیے تصادم کی ابتدا کے لیے یہ ایک بہتر تدبیر تھی۔ سلطان شاہ اپنی جگہ پر بے پروایانہ انداز میں کھڑا ہوا دور سے یہ دیکھ رہا تھا اور ضرورت پڑنے پر میری مدد کے لیے آ سکتا تھا۔

ہلکے سے دھماکے اور دھاتی رگڑ کے ساتھ جب میں نے اپنی کار کو سنبھالا اور کراؤن سے قدرے آگے نکل کر اپنی کار بھی کنارے سے لگا دی اور نیچے اتر گیا۔

میں کراؤن کا گزند دیدہ نظروں سے جائزہ لیتا ہوا اپنی کار کے نقصان رسیدہ حصے کی طرف بڑھا اور انہماک سے اس کا جائزہ لینے لگا۔ غلطی سراسر میری ہی تھی۔ اس لیے میری اس مصروفیت نے سفید فام کو مجبور کر دیا۔ وہ اپنی کار سے اتر کر غضبناک انداز میں میری طرف آ رہا تھا۔

"کیا تم اندھے ہو جو تمہیں کنارے سے لگی ہوئی اتنی بڑی گاڑی نظر نہیں آئی؟" میرے قریب آ کر وہ غصے سے دانت پیستا ہوا بولا۔ اس کی انگریزی قابلِ فہم حد تک کمزور تھی۔

"کس گاڑی کی بات کر رہے ہو؟" میں نے متفکرانہ نظروں سے اس کا جائزہ لیتے ہوئے سرد لہجے میں سوال کیا۔ "میں تو یہ سوچ رہا ہوں کہ میرا نقصان کون پورا کرے گا۔ شاید تمہیں معلوم نہیں کہ تم نے اپنی بے ڈھب گاڑی ممنوعہ علاقے میں پارک کی ہوئی ہے۔"

"ممنوعہ علاقہ؟" میری بات پر وہ بری طرح بھنا گیا۔ "دنیا کے کسی بھی کونے میں رہائشی علاقے میں پارکنگ پر کوئی پابندی نہیں ہوتی۔ یہاں دور دور تک ایسا کوئی سائن بورڈ نہیں ہے۔"

"سائن بورڈ نہ ہونے کا یہ مطلب نہیں کہ تم سڑک کے بیچ میں کار کھڑی کر کے سو جاؤ۔ اس ملک میں بہت سی ہدایات ڈرائیور کے تجربے اور صوابدید پر چھوڑ دی جاتی ہیں۔" میں نے گہری سنجیدگی سے کہا۔ "پہلے تو تم مجھے اپنا ڈرائیونگ لائسنس دکھاؤ ورنہ میں ابھی تمہیں پولیس کے حوالے کر دوں گا۔"

"یہ چوری اور سینہ زوری!" وہ غرایا۔ "تمہارا لائسنس کہاں ہے؟"

"میں بھی دکھا دوں گا۔" میں نے اپنی جیب تھپتھپاتے ہوئے کہا۔ "پہلے تم اپنے کاغذات دکھاؤ۔"

وہ برہمی کے انداز میں مڑا اور اپنی کار کی طرف چل دیا۔ خاموشی سے میں اس کے پیچھے ہو لیا۔ میرا مقصد بہت خوبی کے ساتھ پورا ہو رہا تھا اور سفید فام میری خواہش کے عین مطابق اپنے ردِعمل کا مظاہرہ کر رہا تھا۔

اپنے کاغذات نکالنے کے لیے وہ ڈرائیونگ سیٹ کا دروازہ کھول کر اندر داخل ہوا۔ میں نے کھلے ہوئے دروازے کے درمیان آ کر اسے بند کرنے کی راہ مسدود کر دی۔ اس وقت تک سفید فام میرے عزائم نہیں بھانپ سکا تھا۔

وہ ڈیش بورڈ کے اوپر بنے ہوئے خفیہ خانے میں اپنے کاغذات ٹٹول رہا تھا کہ میں نے خاموشی کے ساتھ جیب سے پستول نکال کر اس کا آہنی دستہ بے دردی کے ساتھ اس کی کنپٹی پر رسید کر دیا اور وہ ایک ہلکی سی کراہ کے ساتھ لے کر اپنی سیٹ میں وہیں بے سدھ ہو گیا۔ اس کی گردن نیچے ایک طرف ڈھلک گئی تھی۔

یہ میری خوش نصیبی تھی کہ اس کار میں کوئی اور موجود نہیں تھا۔ میں نے فضا میں ہاتھ لہرا کر سلطان شاہ کو اشارہ کیا۔ وہ برق رفتاری کے ساتھ سڑک عبور کر کے میری طرف بڑھا۔ اسی اثنا میں میں نے ایک [illegible] کی مدد سے کراؤن کے [illegible] سے ہوا نکال کر ویرا کے فرار کی راہ مسدود کر دی تھی۔

میں نے دیکھا تھا کہ ویرا عزوالد کے مکان کے بیرونی دروازے کو کھلوا کر اندر داخل ہوئی تھی جس کا مطلب تھا کہ مکان میں عزوالد کے علاوہ کوئی چوکیدار یا مالی وغیرہ بھی موجود ہے لیکن میں مطمئن تھا کہ وہ ویرا کو ہوشیار کرنے کا کوئی موقع نہیں لے سکتا تھا۔

سلطان شاہ نے [illegible] بے ہوش سفید فام کے برابر میں پسنجر سیٹ سنبھال لی۔

کا مقصد کار کی تلاشی لے کر اس میں موجود اسلحے پر قبضہ کرنا تھا تاکہ صورتِ حال کے بگڑنے پر طاقت کے استعمال سے ویرا کو بیان پر مجبور کیا جا سکے۔

ویرا ایک عیار اور شاطر عورت تھی۔ اُس سے یہ توقع کی جا سکتی تھی کہ اس نے غزالہ کے مکان میں کسی کو بھی اپنی آمد سے اوجھل یا آزاد رہنے دیا ہو۔ اندر سے کسی قسم کے شور یا ہنگامے کی آوازیں بلند نہ ہونے سے یہ گمان زور پا رہا تھا کہ جس آسانی سے میں نے باہر کی صورتحال پر قابو پا لیا تھا، اسی آسانی کے ساتھ ویرا اندر اپنی برتری قائم رکھنے میں کامیاب ہو گئی تھی جس کا فوری سدباب ضروری تھا۔

میں نے پھاٹک اور اس کے قریبی دروازے پر ہلکا سا دباؤ ڈالا تو وہ دونوں اندر سے بولٹ تھے۔ میں نے محتاط نظروں سے جائزہ لیا اور میدان صاف پا کر کسی بندر کی سی پھرتی کے ساتھ قد آدم دیوار پر چڑھ کر اندر ویران کیاری میں کود گیا۔

غزالہ کے باپ کرنل نوازر زیدی کی زندگی میں اس گھر میں پودوں اور پھولوں کی بہار ہمیشہ قابلِ دید ہوا کرتی تھی لیکن وقتی ملازم رکھنے کے وسائل نہ ہونے کی وجہ سے وہ شخص اپنا زیادہ وقت پودوں اور کیاریوں کو سنوارنے میں صرف کرتا تھا لیکن اس وقت احاطے میں ہر طرف عجیب سی ویرانی کا راج تھا اور کیاریوں کو خودرو جھاڑ جھنکار نے تباہ کیا ہوا تھا۔ اسی طرح جہاں کہیں قد آدم جنگلی گھاس لہرا رہی تھی۔ ان سب جڑوں کے درمیان کسی ذی روح کا وجود نہیں تھا۔

میں نے چند ثانیوں تک وہیں رک کر کچھ اندازہ قائم کیا پھر مکان کی دیوار کے سہارے عقبی حصے کی طرف ہو لیا۔ مجھے معلوم تھا اس طرف کچن سے نکاسی کا دروازہ کھلتا تھا۔

کونے سے گھومتے ہی میرے کانوں میں ویرا کی دھیمی مگر ... آواز آئی۔ وہ اسی سمت کے کسی کمرے میں کسی سے بات کر رہی تھی۔

"تم مالکن کی دوست ہو اور میرے لیے مالکن ہی کی طرح ... ہو، مجھے تم سے جھوٹ بولنے کی کیا ضرورت ہے؟" ... کی گھبرائی ہوئی آواز تھی جو ایک کھلی ہوئی کھڑکی سے سنائی دی تھی۔

"مجھے بتایا گیا ہے کہ وہ دو تین دن پہلے یہاں آئی تھی۔" ویرا کے لہجے میں ... اور جھنجلاہٹ کی آمیزش نمایاں ہو گئی تھی۔ "میں نے ... اپنی آنکھوں سے اُسے نہیں دیکھا ہے۔"

"... کھانے کے لیے تیار ہوں کہ مالکن یہاں بہت کم آئی ہے۔" بوڑھی مردانہ آواز میں رقت کی حد تک بے چارگی سمٹ آئی۔ "تمھیں میرا یقین نہیں ہے تو اسی سے پوچھ لو۔ مالکن نے اُس بیچاری پر ترس کھا کر اُسے یہاں رہنے کی اجازت دی ہوئی ہے۔"

"وہ کہاں ہے؟" ویرا نے اُس کی بات کاٹ کر تیزی سے پوچھا۔

"بیمار عورت ہے جب بھی آتی ہے، اندر کے ایک کمرے میں پڑی رہتی ہے۔"

"تو کیا وہ کہیں جاتی بھی ہے؟" ویرا کی ترش آواز سنائی دی۔

"طبیعت سنبھلتی ہے تو اپنے بچوں میں چلی جاتی ہے۔ ان سے ناراض ہوتی ہے تو بیمار ہو کر یہاں پڑ جاتی ہے۔ وہ چار دن سے یہاں آئی ہوئی ہے۔ وہ بتا دے گی کہ پچھلے چار دن سے ہم دونوں کے علاوہ یہاں کوئی نہیں آیا۔ مالکن تو دور کی بات ہے۔ کئی دن سے جھنگی تک نہیں آئی۔"

اس اثنا میں میں کچن کے دروازے تک پہنچ چکا تھا جو دھکیلنے ڈالنے پر کھل گیا اور میں دبے پاؤں اندر داخل ہو گیا۔ ان دونوں کی آوازیں کچن سے ملحقہ کمرے سے آ رہی تھیں جو کسی زمانے میں ڈائننگ روم ہوا کرتا تھا۔

"تم جھوٹ بول رہے ہو، چلو مامی کے کمرے میں چلو۔" ویرا کی آواز سنائی دی۔

ننگے فرش پر ان دونوں کے قدموں کی چاپ دور ہوتی ہوئی سنائی دی۔ میں نے ڈائننگ روم کی طرف کھلنے والے دروازے کے ... میں سے دیکھا کہ وہ دونوں اس کمرے سے باہر جا چکے تھے۔ میں نے چند ثانیوں کا وقفہ دے کر درمیانی دروازہ کھولا اور پنجوں کے بل ڈائننگ روم میں داخل ہو گیا۔ اس وقت پستول میرے ہاتھ میں تھا اور میں کسی بھی ناگہانی صورتحال کا فوری مقابلہ کرنے کے لیے پوری طرح تیار ہو چکا تھا۔

حالات کی ستم ظریفی تھی کہ اس وقت میری بدترین دشمن ویرا بھی اسی چھت کے نیچے مجھ سے چند گز کے فاصلے پر موجود تھی اور میرا خیال تھا کہ میری عزیز ترین ہستی غزالہ بھی اسی چھت کے سائے میں کہیں روپوش تھی۔ ویرا دشمنی کے جذبے کے تحت اس کی تلاش میں تھی اور میں غزالہ کی محبت اور ہمدردی میں سایہ بن کر ویرا کے پیچھے لگا ہوا تھا۔

اس وقت میں چاہتا تو ذرا سی پھرتی اور احتیاط سے کام لے کر عقب سے ویرا پر گولی چلا کر اسے جہنم واصل کر سکتا تھا لیکن اس نے تھوڑی دیر قبل مجھے ہلاکت سے بچا کر میرے ارادوں کو مروت کا پابند کر دیا تھا۔ اس سے میری دشمنی اپنی جگہ پر

تھی لیکن اس وقت دیرا پہ ارادہ تا ہتھیار اٹھانا میرے بس سے
باہر ہو چکا تھا۔ پھر دوسرا نکتہ یہ بھی تھا کہ دیرا میری مزاج فہم
اور قدرے ہمدرد دوست بھی تھی میں یہ بات اچھی طرح جانتا تھا کہ
اس کے مار دیے جانے کے بعد بھی لانیڈ جس سی کو بھی پاکستان
کے معاملات کا ذمے دار بناتا۔ وہ میرے لہو کا پیاسا ہوتا اور پہلی
فرصت میں مجھے موت کے گھاٹ اتار دیتا۔ اس لیے تمام تر لغزش،
خطا اور دشمنی کے باوجود دیرا کا زندہ رہنا ہی میرے لیے
سود مند تھا۔

اس مکان کی ساخت میرے ذہن نشین تھی اس لیے میں
اندازے سے ایک کمرے کا فرق برقرار رکھ کر کامیابی کے ساتھ
ان دونوں کا پیچھا کرتا رہا۔ آخر کار ایک جگہ ان دونوں کے قدموں
کی چاپ ختم ہوگئی اور میرے کانوں میں بوڑھے کی تحیر زدہ آواز آئی
"ارے! آج تو ماسی کا کمرہ اندر سے بند ہے۔"

"دستک دے کر دروازہ کھلواؤ ورنہ میں اسے توڑ دوں
گی۔" دیرا کی غصیلی آواز سنائی دی تھی۔ "مجھے تو تم اور ماسی دونوں
ہی فراڈ معلوم ہوتے ہو۔ آخر وہ اپنے بچوں سے دور کر اس اکیلے گھر میں
تمہارے پاس کیا لینے آتی ہے؟" وہ جس کمرے کے سامنے رکے تھے
وہ غالباً غزالہ کا کمرہ ہوا کرتا تھا۔

"اس عمر میں مجھے ایسا گندا الزام مت دو۔" بوڑھے کی تڑپتی ہوئی
زخم خوردہ آواز ابھری۔ "اسے میں نے یہاں نہیں ڈالا ہے۔ وہ مالکن
کے حکم سے یہاں آتی ہے۔"

"تمہاری مالکن بھی پکی حرافہ ہے۔" اسی فقرے کے ساتھ
چوبی دروازے پر ٹھوکر پڑنے کی پرشور آواز سنائی دی۔ شاید
دیرا نے جھنجھلا کر بند دروازے پر ٹھوکر رسید کی تھی پھر وہ غرائی تھی۔
"دروازہ کھول ماسی، ورنہ اندر آ کر تیری ہڈیاں پسلیاں ایک
کر دوں گی۔"

"تم نے مالکن کو گولی دی ہے بی بی۔" بوڑھے کی آواز تھرائی
ہوئی تھی۔ "میں نمک حرام نہیں ہوں اس لیے تم جو جی چاہے
کرتی رہو، میں تمہاری کوئی مدد نہیں کروں گا۔ تمہیں روکنا بھی میرے
بس سے باہر ہے کیونکہ تمہارے پاس طمنچہ ہے۔ گولی کے آگے میں
کیا کر سکتا ہوں۔"

طمانچے کی آواز خالی مکان میں کافی گونجی تھی۔ اسی کے ساتھ
بوڑھے کی چیخ ابھری۔ دیرا عمر اور جنس کا کوئی لحاظ کیے بغیر اپنے
حریفوں پر ہاتھ اٹھانے کی عادی تھی اس لیے وہ بوڑھے کی باتیں
برداشت نہیں کر سکی تھی جو سچی ہونے کے ساتھ کڑوی بھی تھیں۔
دیرا نے پہلی لات کے بعد دروازے پر ٹھوکر لگا کر رکی ۔
ساتھ ہی وہ ضربات بھی لگاتی جا رہی تھی۔ مگر دوسری طرف

سکوت طاری تھا۔ مجھے حیرت تھی کہ اگر غزالہ اس مکان میں
تھی تو اتنے شور اور ہنگامے کے باوجود کہاں دبکی ہوئی تھی؟
اگر وہ ماسی گھر میں تھی تو عقب سے اچانک نمودار ہو کر
دیرا کو متحیر کرنے کے ساتھ ہی اسلحے کے بل پر دیرا کو
بے بس کر سکتی تھی۔

مجھے شبہ ہونے لگا کہ کامران نے مجھے جو کچھ بتایا وہ
حد تک تو درست تھا کہ غزالہ نے اپنا آبائی مکان خرید لیا
کیونکہ بوڑھا بھی گفتگو میں بار بار کسی مالکن کا حوالہ دے رہا
تھا لیکن غزالہ وہاں موجود نہیں تھی۔

وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ دیرا کے جنون میں بھی
اضافہ ہوتا چلا گیا۔ میں اس سے اچھی طرح واقف تھا اور
رہا تھا کہ جھلاہٹ کے عالم میں دیرا اس وقت اپنی آگاہی
تک بھول بیٹھی ہوگی اور ماسی کو اس کے کرتوت کی
کیا سزا دے گی اس کے نزدیک مقدم ہو چکا تھا۔

بند دروازہ زیادہ دیر تک وہ شدید ضربات نہ سہہ سکا
اور چرچراہٹ کے بعد ایک دھماکے کے ساتھ کھل
گیا۔ میرے تو اس کے ساتھ تحیر زدہ آواز ابھری تھی۔ "یہ کمرا تو
خالی ہے۔۔۔"

"وہ اسی مسہری پر پڑی رہتی ہے۔ پتا نہیں اب کہاں
غائب ہوگئی۔" بوڑھے کی آواز سے بوکھلاہٹ ٹپک رہی تھی۔
"دروازہ بھی اندر سے بند تھا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ غسل خانے میں ہو۔"

"غسل خانے میں بھی جھانک مار لو۔ وہ بڑھیا فراڈ ہو
سکتا ہے کیونکہ یہ کھڑکی کھلی ہوئی ہے۔ سچ سچ بتاؤ کہ وہ کون
اور اس کے بچے کہاں رہتے ہیں؟"

"جتنا اس نے تو بتا رکھا تھا اس سے زیادہ مجھے کچھ
نہیں۔ خدا ہی بہتر جانتا ہے کہ وہ کہاں سے آتی تھی اور
کہاں لوٹ جاتی تھی۔ میں اس معاملے میں بالکل بے قصور ہوں۔"

"اور تمہاری مالکن کہاں رہتی ہے؟" دیرا بری طرح
جھنجھلائی ہوئی تھی۔

"بس اتنا معلوم ہے کہ ڈیفنس میں ان کی کوٹھی ہے
کبھی وہاں جانے کی ضرورت ہی نہیں پڑی۔ ہر مہینے کی
تاریخ کو مالکن خود ہی مجھے تنخواہ دینے آتی ہیں۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم اپنی مالکن کو پہچانتے ہو؟"
نے پوچھا تھا۔

"کیسی بات کرتی ہو بی بی۔ جس کا نمک کھاتا ہوں
کو نہ پہچانوں گا۔ اب تو تھپڑ کھا کر تمہیں بھی اچھی طرح پہچان
دوبارہ آؤ گی تو جھک کر سات سلام کروں گا۔"

"وہاں پہ قالو رکھ کر گوا سی بڈھے!" ویرا اب پہ پھر برس پڑی۔ "ایسا نہ ہو کہ میں اسی وقت تیرا کام تمام کر دوں۔" ویرا کے ان الفاظ نے مجھے بوڑھے کے انجام کے بارے میں تشویش میں مبتلا کر دیا۔

ویرا اتنی کھلی کھلی بات کر کے اسے زندہ چھوڑنے والی مخلوق نہیں تھی مگر قدرے توقف کے بعد اس نے خود ہی اپنا لہجہ واضح کر دیا۔

"جب تک تیری مالکن یہاں نہیں آتی، میرا ایک آدمی یہاں رہے گا اور تو پچھلے والے کمرے میں قید رہے گا۔" ویرا کہہ رہی تھی۔ "تیری مالکن آئے گی تو تجھے چھوڑ دیا جائے گا اور باہر نکال دیا جائے گا۔ اب میں دیکھوں گی کہ وہ کب تک میرے ہاتھ سے اپنی جان بچاتی ہے۔"

"میں تو تمہارے ہاتھ میں طمنچہ دیکھ کر ہی سمجھ گیا تھا کہ تم کسی بھی طرح میری مالکن کی دوست نہیں ہو سکتیں۔" بوڑھے کی آواز میں درد انگیز مایوسی رچی ہوئی تھی مگر مجھے یہ اعتراف کرنا پڑا کہ ویرا کے مقابلے میں ہر لحاظ سے کمتر ہوتے ہوئے بھی وہ بلا کے حوصلے کا مالک تھا۔

"پورے گھر میں بس ماسی کے کمرے میں ہی مسہری اور فرنیچر نظر آ رہا ہے۔ تیری مالکن یہاں آ کر کس کمرے میں رہتی تھی؟" قدموں کی کھٹ کھٹ کے ساتھ ویرا کی آواز ابھری۔ شاید وہ اس تجربہ گاہ کا تفصیلی جائزہ لے رہی تھی۔

"وہ رہنے کے لیے کبھی یہاں نہیں آئیں۔" بوڑھے نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔ "ماسی کیا تمہیں کہاں مر گئی ہے۔ وہ میرے ایک ایک لفظ کی تصدیق کر دیتی۔"

"فکر نہ کر، ماسی کہیں نہیں ... ... ساتھ موجود ہیں۔ انہوں نے اسے باہر نکلتے ہی دبوچ لیا ہو گا۔" ویرا کی طنزیہ آواز سنائی دی۔ "میں خود بھی ایک عورت ہوں لیکن شاید اس حرام زادی بڑھیا کو سچ بولنے پر مجبور کر دوں گی۔"

وہ ویرا کا حد سے بڑھا ہوا اعتماد تھا کہ وہ اپنے سفید فام ساتھی کو محفوظ تصور کر کے ماسی کے پکڑے جانے کے بارے میں سوچ رہی تھی اور میں سوچ رہا تھا کہ سلطان شاہ نے ماسی کے ساتھ کیا رویہ اختیار کیا ہو گا۔

پھر ویرا اور اس بوڑھے میں بحث کے ساتھ ہی زور آزمائی شروع ہو گئی کیونکہ ویرا اسے آہنی جنگلے والے اس کمرے میں بند کرنا چاہ رہی تھی جہاں کسی زمانے میں کامران بند تھا۔ بوڑھا اپنی تمام تر صلاحیتوں کے ساتھ مزاحمت کر رہا تھا لیکن اس کی یہ تگ و دو بیکار رائیگاں گئی۔ آہنی جنگلے کی جھنکار اور پھر تالا بند ہونے کی آواز سے ظاہر ہو گیا کہ ویرا اس پہ حاوی ہو گئی تھی۔

"اب میرے آدمی کی آمد تک تم اسی پنجرے میں سڑتے رہو گے بڈھے خرگوش!" ویرا کی زہر خند دبی ہوئی آواز خالی مکان میں گونج رہی تھی۔ "پھر دلنا جب تمہاری مالکن تم کو چھڑوانے کے لیے آئے گی تو اس سے ملنے کے لیے میں خود بھی یہاں موجود رہوں گی۔ فی الحال تم آرام کرو۔"

میں بے آواز قدموں سے چلتا ہوا تیزی سے واپس لوٹا تھا۔ میں کمرے میں موجود تھا۔ ویرا کے سینڈلوں کی کھٹ کھٹ ڈائننگ روم تک آ کر پھر دور ہونے لگی۔ اس نے اپنی واپسی کے لیے بھی سامنے کا دروازہ استعمال کرنے کو ترجیح دی تھی۔

مکان کے اندر یا چھاٹک کے قریب رہ کر باہر کا جائزہ لینا ممکن نہیں تھا۔ ویرا کو جس خاموشی کے ساتھ عزرا کے معاملے میں شکست سے دوچار ہونا پڑا تھا، میں اسے دہرانا نہیں کرنا چاہتا تھا ورنہ ویرا واپس جانے کے بجائے اپنی پوری توجہ اسی مکان پر مرکوز کر دیتی۔ جب کہ میں فوری طور پہ بوڑھے قیدی سے کچھ معلومات حاصل کر کے پُراسرار ماسی کے معاملے میں تھوڑی سی محنت کرنا چاہ رہا تھا۔ اس لیے میں نے کسی بھی قسم کی محاذ آرائی سے گریز کرتے ہوئے چھت پہ جانے کا فیصلہ کر لیا۔

وہ دن کا وقت تھا اور چھت پر ذرا سی بے احتیاطی کے نتیجے میں نیچے سے مجھے دیکھا جا سکتا تھا۔ اس لیے میں نے پانی کے ٹینک کے ایک ستون کی آڑ لے لی۔ وہاں سے مجھے عزرا کے مکان کا پھاٹک اور اس کے سامنے کھڑی ہوئی ویرا کی کار واضح طور پہ نظر آ رہی تھی۔ سلطان شاہ بیاہ لمز دان میں اپنا کام ختم کرنے کے بعد سرو قد کار کو وہاں سے ڈرائیو کر کے کسی ایسے مقام پہ لے گیا تھا جہاں وہ میری نظروں سے اوجھل تھی۔

ویرا ذیلی پھاٹک کھول کر باہر نکلی پھر میں نے اسے اپنی کار کے قریب پہنچ کر بُری طرح چونکتے دیکھا کیونکہ میرے وار کے بعد سلطان شاہ نے رہی سہی کسر پوری کر کے سفید فام کو طے شدہ پروگرام کے مطابق جہنم واصل کر دیا تھا۔

اندر داخل ہونے سے قبل سفید فام کی ہلاکت کا فیصلہ کرتے ہوئے میرے ذہن میں صرف ایک ہی بات تھی کہ ویرا کے ہر مجرم ساتھی کو موت کے گھاٹ اتارنا ایک اخلاقی فریضہ تھا۔ جو میروں کے خلاف ہمارے معاشرے کی طرف سے ہم پہ نافذ ہوتا تھا لیکن اندر پیش آنے والے واقعات کی روشنی میں یہ ... مجھے اپنے حق میں زیادہ سود مند ثابت ہوئی

نظر آرہی تھی۔
ویرا کو یہ تو علم تھا کہ باہر اس کا ساتھی محفوظ ہے اور اگر ماسی پھاٹک سے فرار ہوئی تو وہ اسے پکڑ لے گا لیکن ویرا نے میرے سامنے ذیلی پھاٹک کا بولٹ خود کھولا تھا جس سے یہ بات واضح ہو جاتی تھی کہ اگر ماسی باہر گئی تھی تب بھی اس نے پھاٹک استعمال نہیں کیا تھا۔ یہ نتیجہ ویرا بھی اخذ کر سکتی تھی۔ اس کے باوجود اپنے سفید فام ساتھی کو کار میں مردہ پا کر وہ لامحالہ یہی سوچتی کہ ماسی درحقیقت اتنی معصوم اور کمزور نہیں تھی جتنا بوڑھا چوکیدار بتا رہا تھا۔ اس قتل کو ماسی کے کھاتے میں ڈالنے کے بعد ویرا کا تشویش میں مبتلا ہونا قدرتی امر تھا۔

صورت حال یہ ظاہر کرتی تھی کہ ماسی نے سفید فام کو قتل کرنے کے بعد کار کے تین ٹائروں کی ہوا خارج کر کے اسے وہاں روکے رکھنے کی کوشش کی تھی۔ اس کو رکھ وجہ سے کہ وہ ان کے بارے میں سوچ بھی نہیں سکتی تھی۔ اسے صرف ایک فکر لاحق ہو جاتی کہ وہ فی الفور وہاں سے روانہ ہو کر ماسی کے کسی بھی سازشی منصوبے کو ناکام بنا دے۔ لیکن ویرا میری توقع کے برعکس اپنی کار لاک کر کے دوبارہ بنگلے میں داخل ہو گئی۔

شاید اس کی عجلت کی وجہ سے مجھے نیچے اتر کر اس کی نگرانی کرنے کی مہلت نہ مل سکی لیکن جب چند منٹ بعد وہ عمر رسیدہ چوکیدار کو دھکیلتی ہوئی مکان سے باہر لائی تو اس کا کھیل خود بخود واضح ہو گیا۔

غزالہ کے بارے میں اسے کچھ بھی معلوم نہیں ہو سکا تھا۔ ماسی اسے نکل دینے کے بعد فرار ہو گئی تھی۔ سفید فام مارا جا چکا تھا اس لیے چوکیدار ہی وہ واحد شخص تھا جو اس پراسرار معاملے پر کچھ روشنی ڈال سکتا تھا۔ شاید ویرا کو خدشہ پیدا ہو گیا تھا کہ کہیں ماسی واپس لوٹ کر چوکیدار کو بھی آزاد نہ کرا لے۔ اس لیے وہ اس واحد گواہ کو قیدی بنا کر ساتھ لے جانا چاہ رہی تھی جس پر تشدد کر کے وہ کچھ نہ کچھ اگلوا سکتی تھی۔

میرے دل میں اس شخص کے لیے رحم اور ہمدردی کے جذبات امڈ آئے لیکن میں بے بس تھا کیونکہ خود کو خطرے میں ڈالے یا کھیل بگاڑے بغیر میں اس کی کوئی مدد نہیں کر سکتا تھا۔

چوکیدار اپنے ساتھ ویرا کے برتے ہوئے وحشیانہ سلوک پر بری طرح ہراساں نظر آ رہا تھا۔ ویرا نے اس کی مدد سے سفید فام کی لاش کو اسٹیئرنگ وہیل کے عقب سے نکال کر پسنجر سیٹ پر منتقل کیا پھر چوکیدار کو عقبی نشست پر سوار کرانے کے بعد ویرا بھی ادھر ہی گھس گئی۔

اس وقت گلی پاتھ ویران تھی اور شاید ویرا کو اپنے بازو پر پورا پورا اعتماد تھا لہٰذا اس نے عقبی دروازہ بند کرنے کی زحمت نہیں کی۔ میں نے کار کے پچھلے حصے پر تشدد اور جدوجہد کے آثار نمودار ہوتے دیکھے جو زور پکڑنے سے پہلے ہی ختم ہو گئے اور ویرا ہاتھ جھاڑتی ہوئی باہر نکل آئی۔

اس نے غالباً اپنے شکار کو بے ہوش کر دیا تھا۔ بے ہوش اور ایک مردہ شخص کی موجودگی میں ویرا نے ڈرائیونگ سیٹ سنبھالی اور ہولے سے مرحوم ٹائروں کی پروا کیے بغیر کار آگے بڑھا دی۔ دن دہاڑے اس مخدوش کار کو ڈرائیو کرنا ویرا جیسی دل گردے والی عورت ہی کا کام تھا۔ اس کی جگہ کوئی عام مرد بھی ہوتا تو کار پہ لعنت بھیج کر دوسری طرف دوڑ لگا دیتا۔

میں تیزی کے ساتھ چھت سے نیچے آیا اور سیدھا کمرے کی طرف گیا جہاں سے ماسی فرار ہوئی تھی۔ اندر گھس کر دیکھا تو وہی بو رچی ہوئی تھی جو غزالہ کے وجود سے عبارت تھی۔

میں نے دیوانہ وار اس کمرے کی ایک ایک چیز کا جائزہ لے ڈالا اور مجھے وہاں ذاتی استعمال کی ایسی کئی چیزیں نظر آئیں جو غزالہ کو خاص طور پر پسند تھیں۔

وہ غزالہ کی خواب گاہ تھی اور وہاں اس کے وجود کی باس رچی ہوئی تھی مگر چوکیدار نے وہاں کسی جنم جلی ماسی کے قیام کی کہانی سنائی تھی۔ اس کے لب و لہجے میں صداقت رچی ہوئی تھی جس کی وجہ سے میرے لیے کوئی فیصلہ کرنا دشوار ہو رہا تھا۔ مجھے یاد آیا کہ چوکیدار نے ویرا کو بتایا تھا کہ ماسی کئی دن سے وہاں مقیم تھی اور دلدار آغا کے مکان کی تباہی کو کم و بیش اتنی ہی مدت گزر رہی تھی۔

حالات نشاندہی کر رہے تھے کہ ماسی کے روپ میں غزالہ بذات خود وہاں مقیم تھی اور خطرہ بھانپ کر نامعلوم کس طرف فرار ہو گئی تھی مگر میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ اپنے ہی گھر میں اسے اپنے ایک قابل اعتماد ملازم کے سامنے بہروپ بھرنے کی کیا ضرورت تھی۔

اس نے اگر پچھلے چار دن سے یہ بہروپ بھر رکھا تھا تو میں یہ سمجھ سکتا تھا کہ دلدار آغا کی عبرت ناک تباہی کے بعد اس نے خود کو اس کے ہمدردوں کی کسی ممکنہ کارروائی سے محفوظ رکھنے کے لیے ماسی کے روپ میں پناہ لی تھی۔ چوکیدار کا کہنا تھا کہ اس کی مالکن بھی اس مکان میں آتی تھی البتہ اس کی اجازت سے وہ ماسی یہاں اکثر و بیشتر رہا

ی ہی تھی۔ دوسری طرف کامران کا یہ بیان بھی قابل غور تھا
ر اور آغا کی زندگی میں بھی عزرالمہ اپنی تنہائی اور اداسی سے بچنے
کے لیے کبھی کبھار اس سے چھپ کر اپنے آبائی مکان میں
وقت گزارتی تھی۔ ان متضاد حقائق سے ایک ہی نتیجہ اخذ کیا جا
سکتا تھا کہ عزرالمہ اپنے اصل روپ میں صرف چوکیدار کو تنخواہ
دینے یہاں آتی تھی لیکن رہائش کے لیے وہ ابتدا ہی سے ماسی کے
روپ میں آتی رہی تھی۔ اس دوہرے کردار کی ضرورت پر صرف
وہ ہی روشنی ڈال سکتی تھی جو اب وہاں نہیں تھی۔
اس کمرے کے بعد میں نے پورا مکان چھان مارا لیکن کہیں
بھی کسی کی موجودگی کی کوئی علامت دریافت نہ کر سکا۔ عزرالمہ
کی خواب گاہ کے علاوہ پورے مکان میں ننگے فرش اور بے جان
دیواریں ہر قسم کی آرائش سے محروم تھے۔
وہ عزرالمہ کا گھر تھا اور تھوڑی دیر قبل تک وہ وہاں مقیم
تھی۔ میرا دل گواہی دے رہا تھا کہ عزرالمہ خطروں سے گھبرا کر بھاگ گئے
یہاں آئی تھی۔ کچھ وقت گزارنے کے بعد سے واپس لوٹنا پڑے گا
یا پھر دلدار آغا کی موت کے بعد وہی گھر اس کی پناہ گاہ رہ
گیا تھا۔
اس وقت میرے دل کی کیفیت عجیب ہو رہی تھی۔
عزرالمہ کو پانے کی امید میں میرا دل کنپٹیوں میں دھڑک رہا تھا۔
مجھے دکھ تھا تو صرف اس بات کا کہ پہلی بار وہ مجھ سے بچھڑ کر
دوبارہ میرے پاس اس کی ماں کی موت اور باپ کی
زندگی کی اندوہناک خبریں تھیں اور اس بار مجھے اسے کامران
کے ہاتھوں قتل کی کہانی سنانے پر مجبور تھا۔ اپنے پورے گھر کے
اجڑنے کے بعد وہ بالکل ہی بے سہارا رہ گئی تھی مگر مجھے پورا یقین تھا کہ دلدار آغا
کے خوفناک جنگل سے نجات پانے کے بعد وہ میرے سہارے
اپنی زندگی گزار سکے گی۔
انہی خیالات میں غلطاں میں نے حویلی کے دروازے پر
دستک دی۔ دروازہ باہر سے بند تھا۔ میں گیٹ کھول کر [illegible] پاتھ
[illegible] پر باہر سے وزنی تالا پڑا ہوا تھا۔ بوڑھے
چوکیدار نے ویرا کا قیدی ہوتے ہوئے بھی آخر تک اپنی مالکن
کا تحفظ کرنے کی پوری کوشش کی تھی۔
میرا خیال تھا کہ میں عزرالمہ کے مکان سے باہر نکلوں گا تو
[illegible] سلطان شاہ مجھے دیکھتے ہی تیر کی طرح میری
طرف لپکے گا لیکن وقت دھیرے دھیرے سرکتا رہا اور
سلطان شاہ کے نمودار ہونے کے کوئی آثار نظر نہ آئے تو مجھے
اس کی طرف سے تشویش ہونے لگی اور میں تیز تیز چلتے
ہوئے گلی میں باہر سے [illegible] مخالف سمت کی [illegible]

کی طرف بڑھ گیا جدھر وہ موجود ہو سکتا تھا۔
عزرالمہ کا سراغ پا لینے کی بے پایاں خوشی سلطان شاہ کی
سلامتی کی فکر کسی قدر سے ماند پڑ گئی تھی۔ مجھے بس ایک ہی ڈر
تھا کہ کہیں اس نے میری واضح ہدایت سے انحراف کرتے ہوئے
اپنا مورچہ چھوڑ کر ویرا کے تعاقب میں جانے کی حماقت نہ کر
ڈالی ہو۔ شکست کھا کر ویرا بہت خونخوار اور عیار ہو جاتی تھی
ایسی حالت میں اسے مخل دے کر اپنا دفاع کرنا اس کے بہترین
حریفوں کے لیے بھی دشوار ہو جاتا تھا۔

**جب** سے ویرا کی کراچی میں موجودگی کا انکشاف
ہوا تھا میرے لیے مقابلے میں کلیدی اہمیت اسی کی ہو کر رہ گئی
تھی۔ اس سے لڑنا ذہنی معرکے سر کرنا اور تجربات دہرانا ہی
میرا مطلوب و مقصود ہو کر رہ گیا تھا اور میں نے اپنی پوری توجہ
اس کے ساتھ ہونے والے داؤ پیچ پر مرکوز کر دی تھی مگر اس وقت
تھوڑا سا کچھ ادھر ہو گیا تھا۔ عزرالمہ تک رسائی کی مہم جوئی میں ویرا ایڈ
نے کامران کو موت کے گھاٹ اتار کر مجھ پر برتری حاصل کرنے
کی کوشش کی تھی جسے ناکام بناتے ہوئے میں نہ صرف اس مکان
تک آپہنچا تھا بلکہ میں نے لمحہ بہ لمحہ ایک سائے کی طرح ویرا کی ناکامی
اور نامرادی کا مشاہدہ بھی کیا تھا۔ ویرا اپنی برتری کے زعم میں اس
گھر میں داخل ہوئی اور عزرالمہ کے بارے میں سن گن لینے کی کوشش کی تھی اس مکان
کے بوڑھے چوکیدار کو اپنا قیدی بنا کر ساتھ لے گئی تھی۔ مجھے پورا یقین
تھا کہ عزرالمہ کے بارے میں وہ بوڑھا اس سے ایک لفظ بھی زیادہ
نہیں جانتا تھا جو وہ پہلے ہی ویرا کو بتا چکا تھا۔ وہ مسکین اور ضعیف
چوکیدار تیسرے درجے کا ایک تنخواہ دار ملازم تھا جو اپنے فرائض کی
ادائیگی سے تجاوز کر کے اپنی جوان سال مالکن کے بارے میں تجسس میں
مبتلا ہونے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔ ویرا اگر اسے کولہو میں بھی
پلوا دیتی تو وہ اپنے پچھلے بیان میں کوئی اضافہ نہیں کر سکتا تھا۔
حالات اور ویرا کے سامنے چوکیدار کے دیے ہوئے بیان
سے یہ امر پایہ ثبوت کو پہنچ چکا تھا کہ اس مکان کی حد تک عزرالمہ نے
دوہرا کردار اختیار کیا ہوا تھا۔ اپنے اصل روپ میں وہ صرف چوکیدار
کو تنخواہ دینے آتی تھی مگر اپنے پرانے مکان میں ذہنی آسودگی کے لیے
قیام کرتے ہوئے وہ ماسی کا قابل رحم روپ دھار لیتی تھی کیونکہ پرانے
زمانے کی اس نوکرانی کی کہانی تھی کہ وہ اپنے روزگار کے لیے [illegible]
جا چکی تھی۔ [illegible] روپ بھرنے میں [illegible] اس نے
مہارت حاصل کی تھی جو موقع محل کی مناسبت سے کہیں وہ مقابلے پر [illegible]
اپنے دشمن کے دانت کھٹے کر دیتی تھی اور کہیں مصلحت کے ساتھ
فرار یا پسپائی کی راہ اختیار کر کے اپنے حریف کو بے بسی کے احساس
میں مبتلا کر دیتی [illegible]
اپنے گھر میں ویرا کی مداخلت کا احساس ہوتے ہی وہ اپنا گھر

"بھاگتے ہوئے بھاگی" وارڈن نے سوالات کیے تو میں نے فوراً
ہی اندازہ لگا لیا کہ اس نے بوڑھی دعوا اس ٹھکانے پر نہیں تھے
وہ دو عالم بالا میں پرواز کر رہا تھا۔
"یہاں تو کوئی لاوارث کتا بھی نظر نہیں آتا۔ پھر گرد و نواح میں
اب یہاں کس کے انڈوں پر بیٹھے ہوئے ہیں؟" میں نے نہایت
سادگی سے سوال کیا۔
"انڈے؟" اس نے بوکھلائے ہوئے انداز میں فٹ پاتھ پر
نظر ڈالتے ہوئے کہا۔ "اوہ! وہ تو شاید داور خان کھا گیا مگر تم کون
ہو اور مجھے کیوں ستا رہے ہو؟" اس گفتگو کے دوران میں اس کی
سنجیدگی میں ذرہ برابر بھی فرق نہیں آیا تھا۔
"یہاں ایک گاڑی میں میرا ساتھی میرا انتظار کر رہا تھا اب
پتہ نہیں وہ کہاں غائب ہو گیا؟ تم نے تو یہاں کوئی غیر معمولی واقعہ
رونما ہوتے ہوئے نہیں دیکھا؟" میں نے پوچھا۔
اس نے میرے سوال پر غیر فطری انداز میں ہنسنے کی کوشش
کی اور اس کا نرخرا بھڑبھڑا کر رہ گیا۔ "ہم آسمان کی سیر کر رہے تھے
تم زمین کی باتیں نہ کرو...!"
"تم زمین پر ہو اس لیے تم سے زمین ہی کی بات کی جا سکتی
ہے۔" میں نے اچانک اس کے گریبان پر ہاتھ ڈال کر اسے اس
کے قدموں پر کھڑا کرتے ہوئے جارحانہ لہجے میں کہا۔ "اگر تم فوراً
آسمان سے زمین پر نازل نہ ہوئے تو میں ٹھڈے مار مار کر تمہاری ہڈی
پسلی ایک کر دوں گا!!"
اس نے گریبان پر میری گرفت کی پروا کیے بغیر اپنی گردن
کو اس طرح جنبش دے کر اپنے داہنے ہاتھ کی انگلیاں اپنے دہانے میں
ڈالیں اور لمحہ بھر میں اپنے اوپر اور نیچے کے مصنوعی دانتوں کے
دونوں سیٹ ہتھیلی پر رکھ کر میری طرف بڑھا دیئے۔ "تم کو مکے مارنے کی
ضرورت نہیں۔ میرے سارے دانت حاضر ہیں۔ یہ لے جاؤ" میں
ان دانتوں کا کیا کروں گا لیکن خدا کے لیے میرا نشہ خراب نہ کرو۔ آج
بڑی مشکل سے ملی ہے۔"
اس کے دہانے کے بیچ میں لٹکتے ہوئے وہ مصنوعی
دانت بے حد کراہت انگیز تھے۔ میں نے ہاتھ مار کر اوپر اور
نیچے کے دونوں بتیسیوں کو اس کی ہتھیلی سے دور اچھال دیا اور غرا کر
کہا۔ "میری بات کا جواب دو ورنہ میں تمہیں فنا کر دوں گا۔!!"
"اسے واپس ہے" وہ گھگھیانے لگا۔ "مجھے فنا نہ کرنا ورنہ
زندگی کا ادھوری رہ جاؤں گا... اس کا کلام میرے لیے کبھی
قابل فہم نہ ہو سکا... دوسرے فنا ہو جاتی ہیں جیا جی بیٹھی
... اچھے خاصے دوستوں کو اچانک دشمن جانتے ہیں مگر
... فنا کیے بغیر تمہیں کس بات سے تسلی ہو سکتی ہے؟ اس

کی بات کرو اور ذرا میرا گریبان ڈھیلا کر دو۔"
وہ ہیروئن کے نشے میں دھت تھا مگر پھر بھی اس کی گفتگو
میں قابل فہم ربط برقرار تھا کیونکہ میں نے اس کے گریبان پر اپنی
گرفت قدرے نرم کرتے ہوئے درشت لہجے میں کہا۔ "گاڑی اور
آدمی؟ آدمی گاڑی میں تھا اور گاڑی سامنے والی گلی میں تھی۔ تم اس
کے بارے میں کیا بتا سکتے ہو؟"
اس نے اپنی نیم غنودہ اور سرخ آنکھوں سے میری طرف
دیکھتے ہوئے شکست خوردہ لہجے میں کہا۔ "مجھے کچھ یاد پڑتا ہے کہ
وہ سرمئی سوبارو تھی جس میں کوئی پکا حرامی بیٹھا ہوا تھا اور کسی لونڈیا
کو تاڑ رہا تھا مگر پھر لونڈیا کے بجائے اس گلی کوئی ادھیڑ عمر عورت
آگئی اور وہ حرامی اس نوکرانی کو ساتھ لے کر نو دو گیارہ ہو گیا۔ اس
قماش کے لوگ مالکنوں پر ڈورے ڈالتے ہیں مگر پھر نوکرانیوں
پر بھی گزارا کر لیتے ہیں۔ وہ نوکرانی کو اپنے ساتھ لے کر فرار ہو گیا۔
اب تم مجھ سے کیا چاہتے ہو؟"
"تمہارا حافظہ بہت اچھا ہے۔" میں نے سفید بالوں میں چھپی
ہوئی اس کی کھوپڑی کو سہلاتے ہوئے نرم لہجے میں کہا۔ "ذرا یہ تو بتاؤ
کہ وہ نوکرانی اس کار والے کو زبردستی اپنے ساتھ لے گئی تھی یا وہ
اپنی مرضی سے اس عیاشی پر رضامند ہوا تھا؟"
اس نے عارفانہ انداز میں ہنسنے کی کوشش کی اور بولا۔ "ایسے
معاملات میں عورت زبردستی کب کے بھی زبردستی نہیں کرتی۔ اس نے
بات کی اور اسے اپنے ساتھ لے گئی۔ وہ راضی نہ ہوتا تو نہایت آسانی
سے گاڑی چلانے سے انکار کر سکتا تھا!"
میں نے اس کا گریبان چھوڑ دیا اور وہ دوبارہ وہیں ستانے
کے بجائے نشے کی جھونک میں جھومتا ہوا آگے چل دیا۔ میں وہیں
کھڑا سلطان شاہ کے بارے میں سوچتا رہ گیا۔
لشکر تاہیرا اعتبار سے ایک قابل نفرت فعل ہے لیکن بہرحال
وہ بھگت گرو کا ذاتی فعل تھا لیکن اس نے نشے میں ہونے کے
باوجود مجھے معلومات فراہم کر دی تھیں جن کے بغیر میں سلطان شاہ
کے بارے میں اندھیرے میں تھا مگر دوسری طرف ان معلومات
نے مجھے الجھن میں ڈال دیا تھا۔
اس شخص نے جس خاتون کو نوکرانی سمجھا تھا وہ میری دانست
میں ماسی کے روپ میں غزالہ ہی ہو سکتی تھی مگر اس نے اپنے
مکان سے فرار ہونے کے بعد کسی وجہ سے سلطان شاہ سے رجوع
کیا تھا تو اس امر میں کوئی شبہ نہیں ہو سکتا تھا کہ اس نے سلطان شاہ
کو پہچان لیا ہو گا جب کہ سلطان شاہ کی طرف سے غزالہ کو پہچاننے
کا معاملہ مشکوک تھا۔
وہ اسے اپنے ساتھ کہاں لے گئی تھی؟ اس بارے میں کوئی

بھی اندازہ لگانا محال تھا۔ میں نے سلطان شاہ کو اپنی واپسی کے انتظار میں وہاں چھوڑا تھا اور اسے ہر قیمت پر وہاں موجود رہنا چاہیے تھا کیونکہ مکان کے اندر عزرا کے مقابلے میں مجھے کوئی بھی غیر متوقع صورت حال پیش آ سکتی تھی اور اگر کسی خطرے کی بنا پر مجھے وہاں سے فرار ہونا پڑ جاتا تو گاڑی کے بغیر میں وہاں سے جنگل سے دور نہیں نکل سکتا تھا۔ سلطان شاہ کو وہ بڑھیا نظر نہیں آئی تھی اس لیے خطرے سے وہ بھی بخوبی آگاہ تھا۔ میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ وہ مجھے خطرے میں چھوڑ کر وہاں سے کیوں چلا گیا تھا۔

میرے لیے وہاں ویرانے میں رکنا مناسب نہیں تھا میرے لیے دو ہی راستے رہ گئے تھے عزرا کے مکان میں جا کر آرام کرتا یا پھر پیدل ہی واپسی کی راہ اختیار کرتا۔ اس وقت ایک بجنے کا عمل تھا اور تین بجے مجھے شیڈ لائن کے دفتر جا کر ڈان ہنٹر کی فون کال کا انتظار کرنا تھا اس لیے میں وہاں رک کر زیادہ وقت برباد نہیں کر سکتا تھا۔

میں سخت ذہنی کوفت اور الجھن کے عالم میں تھوڑی ہی دور گیا تھا کہ اچانک عقب میں ایک کار کے انجن کا ہلکا سا شور سنائی دیا میں نے غیر ارادی طور پر پلٹ کر دیکھا اور پھر میرا خون کھول اٹھا۔ سوبارو فٹ پاتھ کے کنارے میرے قریب آ کر رک گئی۔ سلطان شاہ کار میں تنہا تھا اور شفاف ونڈ شیلڈ کے پیچھے اس کا چہرہ یوں دمک رہا تھا جیسے وہ کوئی تیر مار کر آیا ہو۔

اس نے خود ہی اندر سے جھک کر میرے لیے پسنجر سیٹ کا دروازہ کھولا۔ میں نے نشست سنبھال کر کار کے دروازے پر غصہ اتارتے ہوئے اسے پوری طاقت سے بند کیا تھا۔

"ادھر دروازے مارو" وہ کار آگے بڑھاتا ہوا شوخ لہجے میں بولا۔ "اپنے باپ کا کیا جاتا ہے۔ چھینی ہوئی کار ہے۔ مالک کو ایک آدھ دروازے کے بغیر بھی واپس مل گئی تو وہ اللہ کا شکر ادا کرے گا لیکن میرے ساتھ یوں برہمی کا اظہار نہ کرو۔ مجھے تم مسکراتے ہوئے اچھے لگتے ہو۔"

"جب میں نے تمہیں یہاں رک کر اپنا انتظار کرنے کی ہدایت کی تھی تو تم کہاں دفع ہو گئے تھے؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے فیصلے لہجے میں سوال کیا۔

اس نے دانت نکال دیے۔ "میری کارگزاری کی تفصیل سنو گے تو ابھی تم سارا غصہ تھوک کر مجھے گلے سے لگا لو گے۔ کوئی معمولی بات ہوتی تو میں تمہیں خطرے میں چھوڑ کر نہ جاتا۔ مجھے اچھی طرح معلوم تھا کہ تمہاری ہدایت سے انحراف کر کے میں نے کتنا بڑا خطرہ مول لیا تھا۔"

"یہ تمہاری خوش قسمتی ہے۔" میں نے ترش لہجے میں کہا۔ "اس بڑھیا کو یہاں سے جلد از جلد دور نکل جانا تھا۔ اسے تم کا کھٹکے

لا نظر آئے اور اس نے تمہیں پچھاڑ دے کر اپنا آلۂ کار بنا لیا۔"

سلطان شاہ نے حیرت اور بے یقینی سے مجھے گھور پھر تعجب آمیز لہجے میں سوال کیا۔ "تم تو اندر پہنچے ہوئے تھے۔ تمہیں کیا معلوم کہ میں کس کے ساتھ گیا تھا؟"

"فضول باتوں میں اپنا دماغ کھپانے کے بجائے یہ بتاؤ کہ اسے کہاں چھوڑ کر آئے ہو؟ میں اگر تمہاری طرف سے ہوشیار نہ ہوتا تو بچا کے تم کہاں اپنے ساتھ میری بھی گردن کٹوا دو گے۔ تمہیں اچھی طرح معلوم تھا کہ میرے ساتھ وہ مکان میں موجود تھی۔ اس کے باوجود تم اپنا مورچہ چھوڑ کر چلے گئے۔ ایسی غیر ذمے داری کی تم سے تو توقع نہیں کی جا سکتی تھی۔"

"ہم لوگ یہاں عزرا کی تلاش میں آئے تھے۔" اس نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ میرے جارحانہ لب و لہجے سے اس کا سارا جوش و خروش صابن کے جھاگ کی طرح بیٹھ گیا۔ "تم اندر تھے اور میں اپنی جگہ پر مستعد بیٹھا ہوا تھا کہ عزرا کے مکان کی بغلی گلی سے وہ بڑھیا نکلی اور تیر کی طرح سیری کار کی طرف آئی کیونکہ اس وقت وہاں میرے علاوہ اور کوئی نہیں تھا۔ اس نے مجھے بتایا کہ وہ عزرا کی نوکرانی ہے اور خوفزدہ ہو کر وہاں سے بھاگی ہے کیونکہ کچھ خطرناک اور مسلح لوگ گھر میں گھس آئے تھے۔ عزرا کا نام سنتے ہی میں چونک پڑا کیونکہ ہماری ساری دوڑ اسی کے لیے تھی۔ بڑھیا اس وقت عبداللہ شاہ غازی کے مزار تک پہنچنے کے لیے میری مدد کی طلب گار تھی میں نے مزید معلومات حاصل کرنے کی امید میں اسے لفٹ دے دی۔ راستے میں اس نے میرے استفسار پر بتایا کہ اس کی مالکن پہلی بار اپنے مکان پر آئی ہے۔ وہ بڑھیا اس کے پتے سے واقف نہیں تھی لیکن اس نے مجھے ایک فون نمبر دیا ہے جس پر وہ ضرورت کے وقت اپنی مالکن سے رابطہ قائم کر سکتی ہے۔"

وہ اچھی کہانی دہراتا چلا گیا اور مجھے اس پر تاؤ آتا رہا۔

"وہ نمبر کیا ہے؟" میں نے اس کی بات کاٹ کر کھا جانے والے لہجے میں سوال کیا۔

سلطان شاہ نے اپنی شرٹ کی جیب میں اٹکا ہوا ایک کاغذ نکال کر میری طرف بڑھا دیا۔ "یہ کاغذ اسی نے مجھے دیا تھا۔ سوسائٹی کے علاقے کا معلوم ہوتا ہے۔"

میں نے وہ کاغذ کھول کر دیکھا اور میری کھوپڑی بھنا گئی۔ عزرا نے سلطان شاہ کی جذباتی کیفیت سے پورا پورا فائدہ اٹھا کر اسے نہایت بے رحمی سے الو بنایا تھا۔

"یہ کیا ہے؟" میں نے وہ کاغذ مسل کر سلطان شاہ کے قدموں میں پھینک دیا۔ "یہ تو جہانگیر کے شرف آباد کا

کا فون نمبر ہے جو تمہارے تصرف میں ہے!"

میرے اس انکشاف پر سلطان شاہ جیسے ہکا بکا رہ گیا اور ندامت آمیز لہجے میں بولا "میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ وہ بڑھیا فراڈ ہوگی۔ وہ ایک خوف زدہ عورت معلوم ہو رہی تھی جو مدد کے لیے اضطراری طور پر اس شخص کی طرف چلی آئی جو سب سے پہلے اسے نظر آیا۔ میں نے اس کا دیا ہوا فون نمبر دیکھا ضرور تھا لیکن اس پر غور کرنے کی ضرورت نہیں سمجھی تھی۔۔۔"

"وہ بڑھیا بھی فراڈ تھی" میں نے غزالہ پر غصہ محسوس کرتے ہوئے کہا "اس نے تمہاری آنکھوں میں دھول جھونک کر اپنا مقصد حاصل کرلیا اور تمہارے فرشتوں کو بھی خبر نہ ہو سکی کہ وہ بڑھیا ہی غزالہ تھی۔ اس نے دیدہ و دانستہ تمہیں زک دی ہے!"

میرا دوسرا انکشاف اس قدر سنسنی خیز تھا کہ لمحہ بھر کے لیے سلطان شاہ کا ہاتھ اسٹیئرنگ وہیل پر بہک گیا لیکن اس نے فوراً ہی خود پر قابو پالیا۔

"میں نہیں مان سکتا!" اس نے بے اختیاری سے کہا تھا۔ "غزالہ کے بارے میں، میں اتنا بڑا دھوکا نہیں کھا سکتا۔ وہ تو صورت اور آواز دونوں سے ہی خاندانی ملازمہ معلوم ہو رہی تھی!"

"مجھے بھی اندازہ نہیں تھا کہ وہ اتنی مکمل اداکارہ بن چکی ہوگی!" میں نے تلخ لہجے میں کہا "لیکن یہ حقیقت ہے کہ وہ غزالہ تھی اور اس نے تمہیں ایسا چونا لگایا ہے کہ تم زندگی بھر فراموش نہیں کرسکو گے۔ یہ بتاؤ کہ تم نے اسے کہاں چھوڑا ہے؟"

"اس کے ایما پر میں نے عبداللہ شاہ غازی کے مزار کے قریب اتاری تھی اور وہ پھولوں والوں کے قریب سے ہو کر سیڑھیاں چڑھتی چلی گئی تھی!" اس نے کہا پھر قدرے توقف کے بعد بولا۔

"چونکہ بتانے لگا ہوں کہ اس کے میک اپ کی وجہ سے میں اسے شناخت نہیں کرسکا لیکن اس نے تو مجھے ضرور پہچان لیا ہوگا۔ وہ اکیلی اور خطرات میں گھری ہوئی ہے۔ اسے شدت سے مدد اور سہارے کی ضرورت ہے پھر اس نے مجھ پر اپنی اصلیت ظاہر کیوں نہیں کی؟ اگر وہ مجھے حقیقت سے آگاہ کر دیتی تو شاید میں سب کچھ بھول بھال کر اسے کسی محفوظ ترین مقام پر پہنچا دیتا۔ اس نے مجھ سے پردہ پوشی کیوں ضروری سمجھی؟"

"یہی تو لاکھ روپے کا سوال ہے!" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے پرخیال انداز میں کہا "ابھی تک تو میں یہ سمجھ رہا تھا کہ وہ کسی مجبوری کے تحت لاپتا ہوئی ہے جس پر اس کا کوئی اختیار نہیں ہے لیکن آج معلوم ہوا کہ اس نے اپنی مرضی سے اپنے آبائی مکان میں روپوشی اختیار کی ہوئی تھی۔ اسے اگر باہر نکلنے میں خطرہ محسوس ہو رہا تھا تو وہ اپنے چوکیدار کے ذریعے فون پر مجھ سے رابطہ قائم کرسکتی تھی یا کوئی پیغام ہی دے سکتی تھی!"

"اگر میں تمہاری دلیل کو درست مان لوں تو یہ بھی ماننا پڑے گا کہ والدہ آغا کی موت کے بعد غزالہ کو کوئی خاص مجبوری نہیں تھی بلکہ وہ دانستہ تمہاری ذات سے اجتناب برت رہی تھی۔ اس کے ماضی کو مدنظر رکھتے ہوئے تم اس رویے کو کس کھاتے میں ڈالو گے؟"

میں اپنے وجود میں ایک ہولناک جھرجھری لے کر رہ گیا۔ سلطان شاہ کا وہ منطقی سوال میرے لیے اپنے جلو میں حد سے زیادہ سنگین حقائق لیے ہوئے تھا۔ غزالہ ان دنوں میں مجھ سے متنفر ہو چکی تھی یا اس نے اپنے لیے کوئی اور مضبوط سہارا تلاش کرلیا تھا۔

"مجھے کیا ضرورت ہے کہ اس کے بارے میں بال کی کھال نکالتا پھروں!" میں نے سلطان شاہ کے اٹھائے ہوئے سنگین نکتے کے جواب میں سرسری لہجہ اپناتے ہوئے کہا۔ "اگر وہ مجھ سے بھاگ رہی ہے تو میں بھی اس کا پیچھا نہیں کروں گا۔ وہ ایک بدترین ٹھوکر کھا چکی ہے اور اگر اس نے ٹھوکروں میں ہی اپنی زندگی گزارنے کا فیصلہ کرلیا ہے تو میں اس کی کوئی مدد نہ کرسکوں گا!"

"یہ تم کہہ رہے ہو فری؟" اس نے گاڑی ڈرائیو کرتے ہوئے لمحہ بھر کے لیے مجھے تعجب آمیز نگاہوں سے گھورتے ہوئے کہا "تمہارے لیے تو غزالہ تمہاری زندگی تھی!"

"وہ سب ماضی کے قصے ہیں یار!" میں نے ایک تلخ ہنسی کے ساتھ کہا لیکن حالات کی سنگینی کا ادراک پاکر اس وقت میرا دل خون کے آنسو رو رہا تھا "تالی دونوں ہاتھوں سے بجتی ہے۔ اگر اس نے مجھے نظر انداز کرنے کا فیصلہ کرلیا ہے تو میں کس منہ سے اس کا پیچھا کرسکتا ہوں۔ خوشی اس بات کی ہے کہ ہم نے اپنی کوششوں سے تصویر کا وہ رخ بھی دیکھ لیا ہے جو غزالہ نے ہم سب سے چھپایا ہوا تھا!"

"یہ تو کوئی بات نہ ہوئی!" وہ اونچی آواز میں بڑبڑایا "تمہیں کم از کم ایک بار اس سے ضرور ملنا چاہیے تاکہ وہ اپنے پراسرار رویے کی ایمانداری سے وضاحت کرسکے۔۔۔"

"آج سے پہلے میں اس سے ملنے کے لیے مرا جا رہا تھا۔ لیکن اب صورت حال بالکل بدل چکی ہے" میں نے تلخ لہجے میں کہا "اس کے آج کے لاتعلقانہ رویے کا کوئی بھی جواز اسی صورت میں قابل قبول ہو سکتا ہے کہ اس نے تمہیں نہ پہچانا ہو اور یہ بات ناممکنات میں سے ہے!"

"دراصل تمہارے ذہن میں یہ بات بیٹھ چکی ہے کہ وہ

ہم سے بھاگ رہی ہے اس لیے تم پورے معاملے کو اسی نگاہ سے دیکھ رہے ہو۔ ہو سکتا ہے کہ اس نے ہم سب کی اجتماعی بہتری کے لیے ایسا رویہ اختیار کیا ہو۔ اسے صفائی کا موقع دیے بغیر اس کے خلاف کوئی یک طرفہ فیصلہ کرنا سراسر ظلم ہوگا!"

"ایک نہیں، اس کے خلاف کئی باتیں جاتی ہیں... وہ تمہیں پہچان کر بھی تمہارے لیے اجنبی بنی رہی پھر اس نے تمہیں عزالہ کا فون نمبر بتا کر جو رقعہ دیا اس پہ میرے ہی فلیٹ کا نمبر درج ہے جس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ اس نے تمہیں پہچان لیا تھا اور تمہیں خلش میں مبتلا کرنے کے لیے وہ رقعہ دیا تھا۔ ویسے تم نے اپنے بارے میں اسے کیا بتایا تھا؟ اپنے جھوٹ کا بھرم برقرار رکھنے کے لیے اس نے بھی تم سے سوالات کیے ہوں گے؟"

"میں نے اسے صرف اتنا بتایا تھا کہ میں اس کی مالکن کے دوستوں میں سے ہوں اور ان لوگوں کے پیچھے لگا ہوا ہوں جو عزالہ کے مکان پر قبضہ کرنے کی فکر میں ہیں..."

اس وقت ہم دونوں ہی بری طرح چونک پڑے کیونکہ ہماری کار کے عین عقب میں ایک پولیس سائرن بجنا شروع ہو گیا تھا۔ میں نے مڑ کر دیکھا وہ طاقت ور انجن والی سفید موٹر سائیکل پر سوار سارجنٹ تھا جو ہماری کار سے آگے نکلنے کے لیے ٹریفک صاف ہونے کا منتظر تھا۔

میرے لیے وہ منظر روح فرسا تھا کیونکہ اس وقت ہم دونوں ایک مسروقہ کار میں سفر کر رہے تھے۔ لیکن وہ کار چھینے ہوئے کافی دیر ہو چکی تھی اور اس امر کا قوی امکان موجود تھا کہ کار کے مالک نے ہوش میں آتے ہی پولیس میں اپنی کار کی چوری کی رپورٹ کرا دی ہوگی۔ ٹریفک سارجنٹ کی ساز و سامان سے لیس موٹر سائیکل پر نصب وائرلیس ٹرانسمیٹر سے اس بات کا پورا خطرہ نظر آ رہا تھا کہ محکمہ پولیس کے مرکزی کنٹرول نے اس وائرلیس کے ذریعے اپنے تمام اہل کاروں کو اس مسروقہ کار کے حلیے کوائف سے آگاہ کر دیا ہو۔

میرا ابتدا ہی سے یہ ارادہ تھا کہ عزالہ کے مکان سے واپسی پر ہم کسی جگہ پر مسروقہ کار سے نجات حاصل کر لیں گے جہاں سے ہمیں اپنا سفر جاری رکھنے کے لیے ٹیکسی وغیرہ مل سکے لیکن سلطان شاہ کے ساتھ عزالہ کے بارے میں گفتگو چھڑ جانے کے بعد میرے ذہن سے وہ نکتہ محو ہو گیا۔

سلطان شاہ نے عقب نما آئینے میں چنگھاڑتی ہوئی تیز رفتار موٹر سائیکل کا عکس دیکھ کر اپنی کار بائیں طرف دبا کر سارجنٹ کو گزر جانے کے لیے راستہ دیا۔ مجھے موہوم سی امید تھی کہ راستہ مل جانے پر سائرن بند کر کے سبک رفتاری سے آگے نکل جائے گا لیکن اس نے اپنی موٹر سائیکل کار کے برابر میں لا کر سلطان شاہ کو رکنے کا اشارہ کرتے ہوئے تیزی سے سائیڈ والا شیشہ بند کر دیا اور سلطان شاہ کو کار کی رفتار کم کرتے ہوئے اسے کنارے پر روک دینے کے علاوہ کوئی چارہ نہیں رہا کیونکہ ٹریفک سارجنٹ کی موٹر سائیکل کو ٹکر مار کر دور گرائے بغیر فرار ہونا ممکن نہیں رہا تھا۔

اس روز میں نے پہلی بار دیکھا کہ ساڑھے سات سو سی سی کی اس دو انجنوں والی موٹر سائیکل پر صرف ایک ہی آدمی کے بیٹھنے کی نشست فراہم کی گئی تھی جس کے عقب میں سیاہ پلاسٹک کا ایک ڈبا نصب تھا جس میں شاید وائرلیس [illegible] نصب تھے۔ اور سارجنٹ کا ساتھی کانسٹیبل اسی ڈبے [illegible] بیٹھا تھا۔

ٹریفک سارجنٹ نے سوار کو [illegible] موٹر سائیکل سائیڈ اسٹینڈ پر کھڑی کی اور لاپروایانہ انداز میں ہماری طرف پشت کر کے سڑک پر رواں ٹریفک کا جائزہ لینے لگا۔ سپاہی ڈبے سے کود کر تیزی سے ہماری طرف آیا تھا۔

"گاڑی کے کاغذات [illegible] لائسنس نکالو!" اس نے آتے ہی سلطان شاہ سے تحکمانہ لہجے میں مطالبہ کیا۔ میں اس بالکل مطالبے سے پہلے ہی ڈیش بورڈ کا خانہ کھول کر [illegible] یہ حقیقت دریافت کر چکا تھا کہ وہاں بیٹری اور ٹائروں کے گارنٹی کارڈ کے علاوہ کوئی ایسی دستاویز نہیں تھی جس سے سوار کی ملکیت کا اظہار ہوتا۔

مجھے معلوم تھا کہ ان دنوں شہر میں کاروں کی بڑھتی ہوئی چوریوں کی وجہ سے بیشتر کار مالکان نے دوسری احتیاطی تدابیر کے ساتھ ہی رجسٹریشن کے کاغذات گاڑیوں میں رکھنے کے بجائے جیبوں یا بریف کیس وغیرہ میں رکھنا شروع کر دیے تھے تاکہ کار کی چوری یا چھن جانے کی صورت میں فراڈیوں کو کسی شناسائی ملکیت کے دعوے کی سہولت حاصل نہ ہو۔ ایک امکان یہ بھی تھا کہ وہ کاغذات کسی پائیدان کے نیچے یا نشستوں میں پوشیدہ رہے ہوں لیکن میں کانسٹیبل کی موجودگی میں پوری کار کی بے ترتیب تلاشی لے کر خود کو مشتبہ نہیں بنانا چاہتا تھا۔

کانسٹیبل کے مطالبے پر ڈرائیونگ لائسنس کے لیے... سلطان شاہ کا ہاتھ غیر ارادی طور پر جیب کی طرف بڑھا تھا مگر میں نے ٹہوکا دے کر اسے روک دیا۔ میرا تجربہ تھا کہ رجسٹریشن کے کاغذات یا ڈرائیونگ لائسنس طلب کیے جانے کے بعد ٹریفک والوں کی سودے بازی میں تیزی کا جواب آ جاتا تھا۔

ایسے معاملات میں سلطان شاہ کی گرم [illegible] ثابت ہو سکتی تھی اس لیے میں نے پھرتی کے ساتھ اپنی جیب [illegible]

کر نیچے اُتر گیا۔ ٹریفک سارجنٹ بدستور ہماری طرف پیٹھ کیے کھڑا تھا۔

"کیا بات ہے حوالدار صاحب؟ کیا قصور ہو گیا ہے ہم سے؟" میں نے ازراہ بندہ پروری اس خالص کانسٹیبل کے منصب میں کئی فیتوں کا اضافہ کرتے ہوئے پوچھا۔

"تمھارا ڈرائیور ہمارے افسر کا سائیڈ جام کر کے گاڑی چلا رہا تھا۔" اس نے بتی بیٹی دیکھے بغیر مجھے فردِ جرم سنا دی۔ "ٹریفک پر سارجنٹ کا راستہ روکنا یا اس سے آگے نکلنا بہت سنگین جرم ہوتا ہے... لاؤ کاغذ نکالو، اب تمھارا پرچہ کٹے گا۔"

"غلطی معاف کر دو حوالدار صاحب!" میں نے خوشامدانہ لہجے میں کہا۔ "گاڑی کے کاغذ، لائسنس سب پورے ہیں۔ بندہ بشر ہے، غلطی ہو ہی جاتی ہے۔ چالان کے بعد عدالت بھی جرمانہ ہی کرے گی، چائے پانی لے کر گل مُکا کر، آئندہ احتیاط رکھیں گے۔"

کانسٹیبل نے لمحے بھر کے لیے مجھے گھورا، پھر سخت لہجے میں بولا۔ "لال پتا نکالو! تم شریف آدمی معلوم ہوتے ہو اس لیے چھوڑ رہا ہوں ورنہ عدالت سے پانچ سو کا جرمانہ ہوتا۔"

اس کی مطلوبہ رقم بہت حقیر تھی مگر میرے دل میں چور تھا۔ میرا خیال تھا کہ اگر میں چون و چرا کیے بغیر سو روپے کا نوٹ اسے تھما دیتا تو وہ میری طرف سے شبے میں مبتلا ہو سکتا تھا اس لیے وردی پوشوں کے اس خونخوار ٹیکس میں مول تول بہت ضروری تھا۔

"سو روپے تو زیادہ ہیں۔" میں نے احتجاج کیا۔ "کوئی مناسب بات ہونی چاہیے۔"

"مناسب بات ٹریفک مجسٹریٹ سنتا ہے۔" وہ غصیلے لہجے میں بولا۔ "لوگ تو ہماری قدر ہی نہیں کرتے۔ ہم غریب غربا کو ان بیس روپے میں چھوڑ دیتے ہیں۔ یہ افسر کا معاملہ ہے۔ لہٰذا تمھیں ڈرائیور پر ہاتھ رکھنا ہے اس سے قائداعظم سے کم یہ بات نہیں بنتی... اپنے لیے تو بیس کا ریٹ ہے، دس بیس کاریں لپیٹنے کے بعد دس روپے کا ایک نوٹ بخشش میں ملتا ہے... دھندے کا وقت کھوٹا نہ کرو، یہ اسکولوں سے چھٹی کا وقت ہے۔ ابھی بغیر لائسنس والی عورتیں اپنے بچوں کو لینے نکلی ہوں گی۔ آگے جا کر ان سے مال پیدا کرنا ہے۔ سو روپے نہیں دے سکتے تو پچاس کا نوٹ دو ورنہ بغیر لائسنس، بغیر کاغذات، سیٹ بیلٹ، چوری کا چالان بنے گا۔ ہو سکتا ہے کہ صاحب گاڑی بھی ضبط کر لے، پھر پیدل عدالتوں کے چکر لگاتے رہنا۔"

مبلغ ایک سو روپے سکہ رائج الوقت میں ادائیگی کے لیے وہ حجت معقول بھی تھی اور متاثر کن بھی۔ میں اسی ملک کا باسی ہوں، پاکستان میں کسی اور جنت گم گشتہ سے نازل نہیں ہوا تھا مگر پھر بھی میرے لیے وہ تجربہ انوکھا اور حیرت انگیز تھا۔ اگر میں محض سو روپے رشوت کی مد میں دے کر ایک مسروقہ کار میں پورے سکونِ خاطر کے ساتھ شہر میں دندناتا پھر سکتا تھا تو پیشہ ور چوروں اور قزاقوں کو کس نے روکا تھا جو وہ چند سو روپے کی سرمایہ کاری کر کے شہر کی سڑکوں سے لاکھوں کی کاریں نہ چھین لے جاتے۔ لاکھوں روپے کی مسروقہ گاڑیاں اس پیشے کے جتنا دری سرپرستوں کے ہاتھ ہزاروں میں بھی بک جائیں تو یہ سودا برا نہیں تھا۔ پیٹ بھر کی نوکری اور عمر بھر کے دن رات کے نخروں کو سہنے کے باوجود بھی کسی جائز حق کو تو درکنار، اعلیٰ تعلیم یافتہ نوجوانوں کو بھی اتنی بازیافت نہیں ہو سکتی تھی جو کاروں کی چوری اور قزاقی کے دھندے میں چند گھنٹوں کی محنت اور چند سو روپوں کی حرام کاری سے حاصل ہو سکتی تھی۔

مجھ سے نوٹ لیتے ہی اس سپاہی نے پیشہ ورانہ پھرتی کے ساتھ اس کار کو رکنے کا اشارہ کیا جو بدقسمتی سے اس وقت سپاہی کے سامنے سے گزر رہی تھی گویا پکڑے جانے کے لیے کسی واضح جرم کا ارتکاب یا مجرمانہ نیت کا ہونا ضروری نہیں تھا بلکہ اہمیت اس بات کی تھی کہ... اقتدار اور اختیار رکھنے والا کب کس موڈ میں ہوتا ہے۔ پیسوں کی ضرورت ہو تو بے گناہوں کو بھی قطار در قطار روک کر نت نئے قانونی آزاروں میں مبتلا کرنے کی دھمکی دی جا سکتی تھی اور اگر مختارِ کار کو جیب و شکم کی آسودگی ہو تو کھلے کھلے مجرموں کو بھی بلا تردد گزر جانے کی اجازت عطا کی جا سکتی تھی۔ اندھیر نگری اور چوپٹ راج شاید ان ہی مستند اور مسلم اصولوں پر چلایا جاتا تھا۔ خوشی کی بات یہ تھی کہ نئے دور کی ہزاروں نعمتیں اور لعنتیں عام ہونے کے باوجود ہمارے اہلِ کارِ حکمرانی کے قدیم اور آزمودہ نسخوں کو نہیں بھولے تھے اور حسبِ توفیق قدیم روایتوں کو جدید اسلوب میں زندہ رکھنے کے لیے کوشاں رہتے تھے تاکہ ہر طرف چور اور ساہوکار ایک گھاٹ پانی پی کر انصاف اور مساوات کے اصولوں کا بول بالا کرتے رہیں کیوں کہ حق اور انصاف کو ڈنکے کی چوٹ پر پریشان پڑ جانے کے لیے معاملے کے دونوں فریقوں کا ہونا ناگزیر تھا۔ ساہوکاروں کو تو پھر بھی ذرا دھمکا کر قانون کی شکم پروری پر مجبور و آمادہ کیا جا سکتا تھا یا پھر ان ہی میں سے چند کو چور قرار

دیا جا سکتا تھا لیکن سب بے بس ہو جاتے تو مدعی کا وجود ختم ہو جاتا جس کے بغیر نہ انصاف پنپ سکتا ہے اور نہ قانون نافذ کرنے والوں کی ضرورت باقی رہتی ہے کیونکہ علاوہ ازیں خود مدعی سے مایوس ہو کر فریق ثانی کی مضبوط اور واحد ٹولی میں شامل ہو چکے ہوتے ہیں۔

گاڑی آگے بڑھ جانے کے بعد بھی میں پلٹ پلٹ کر پیچھے کا جائزہ لیتا رہا اور جلد ہی باوردی قانون بازوں کی دو نفری جماعت میری نگاہوں سے معدوم ہوئی۔ میں نے کار وہیں رکوا دی۔ مجھے اچھی طرح معلوم تھا کہ متعدد بازی گروں کی ہوش مندانہ پونشانی کے باوجود ہم اپنے معاشرے کو یک رنگ نہیں بنا سکے تھے۔ نہ سب بے بس ہو سکے تھے اور نہ ہی سب ساہو کار رہ گئے تھے اور یہی حال قانونی وردیوں کا بھی تھا۔ پچھلے مرحلے پر مرحوم آقا نے اعظم کو شرف باریابی بخش کر جیسے مسرور کار سمیت آزادی عطا کر دی گئی تھی لیکن اس رنگا رنگ معاشرے میں یہ ضروری نہیں تھا کہ کوئی دوسرا اہلکار بھی اتنا ہی بامروت اور خلیق ثابت ہوتا یا ملکی اکابرین کی مطبوعہ تصاویر کا اتنا ہی احترام کرتا جتنا ہم دیکھ آئے تھے اس لیے کسی ناسازگار واقعے کے رونما ہونے سے پہلے ہیں اس کار سے پیچھا چھڑا لینا ضروری ہو چکا تھا جس کے اصل اور مسکین مالک کو ہم بے ہوش کر کے کہیں پھینک آئے تھے۔

"اب کدھر کا ارادہ ہے؟" سلطان شاہ نے چابی اگنیشن میں چھوڑ کر نیچے اترتے ہی سوال کیا۔

"جا ہو تو میری نئی سلطنت بھی دیکھ سکتے ہو۔" میں نے اپنی رسٹ واچ پر سرسری نظر دوڑاتے ہوئے کہا۔ "میں تمہارے سامنے مزدور لگتا پھرتا ہوں مگر دوسری طرف مافیا کا سربراہ بھی ہوں۔ وہ لوگ میرے ایک اشارے پر اپنی جانیں فدا کرنے کے لیے تیار رہتے ہیں۔"

"جہاں چاہو لے جا سکتے ہو۔ میں تو حکم کا بندہ ہوں۔" اس نے کہا۔

"ٹیکسی سے چلتے ہیں۔ مجھے تین بجے اپنے دفتر میں موجود ہونا چاہیے۔"

"وقت کی اسی قدر پابندی کرنی پڑتی ہے تو یہ سربراہی تو نہ ہوئی۔" اس نے میری آنکھوں میں جھانکتے ہوئے کہا۔ "ایسی پابندیاں تو ماتحتوں اور ملازمین کے لیے ہوتی ہیں۔"

"پھر مجھے ماتحت ہی سمجھ لو!" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "مگر یہ خیال رہے کہ مافیا میں، میں اپنا ہی ماتحت ہوں۔ کوئی دوسرا مجھے ہدایات نہیں دیتا۔"

"تمہاری گاڑی جو کامران کے ساتھ تباہ ہوئی ہے شاید وہ کسی بھی حقیقت پیدا کرے" اس نے کسی سوالی کی تلاش میں قریب و جوار کا جائزہ لیتے ہوئے سوال کیا۔ "اس حادثے کی تفتیش میں مافیا یا اس کے کسی آدمی کا نام تو ضرور اچھلے گا کیونکہ گاڑی کی ملکیت کبھی نہ کبھی ضرور آئے گی۔"

"ابھی تم دیکھ چکے ہو کہ ہم کس طرح قانون کی دسترس سے نکلے ہیں۔ کل رات کی تاریخ میں کسی بھی تھانے میں اس کار کی گمشدگی کی رپورٹ درج کرا دی جائے گی اور کسی کا بال بھی بیکا نہ ہو گا۔ مافیا کے وسائل اور رابطے بہت زیادہ ہیں اور یہ لوگ مکمل انداز میں کام کرنے کے عادی ہیں۔"

"وہ تو جو ہو گا سو ہو گا لیکن تم نے مجھے یہ جا کر میری ساری توقعات اور امید پر پانی پھیر دیا ہے کہ مجھ سے لفٹ لینے والی کوئی اور نہیں بلکہ خود عزالہ ہی تھی۔" وہ برا سا منہ بنا کر بولا۔ "مجھے یقین ہے کہ مطلع صاف ہونے پر وہ دوبارہ اپنے گھر کا رخ کرے گی۔ ہمیں کم از کم ایک بار اس سے ملنے کی کوشش ضرور کرنی چاہیے۔"

"ہم اپنی کوشش کر چکے۔" میں نے اپنے حلق میں تلخی سی گھلتی ہوئی محسوس کی۔ "اگر اسے ہماری کوششوں سے ذرا بھی دلچسپی یا لگاؤ ہے تو اب اس کی باری ہے۔ اسے معلوم ہو چکا ہے کہ ہم اسے ڈھونڈتے ہوئے اس کے گھر تک آ پہنچے تھے۔ اس لیے اب اسے ہم سے رابطہ قائم کر کے اپنے پراسرار طرز عمل کی وضاحت کرنا چاہیے۔ اس کے پاس میرے فلیٹ کا فون نمبر موجود رہا ہے۔ وہ جب چاہے مجھ سے اس نمبر پر بات کر سکتی ہے۔"

میرے آخری فقرے پر وہ چونک پڑا۔ "میرا خیال ہے کہ میں معاملے کی تہہ تک پہنچ گیا ہوں۔ مجھے تمہارے فلیٹ کا نمبر دے کر اس نے بالواسطہ طریقے سے پیغام دیا ہے کہ تم اس فون پر موجود رہو تاکہ وہ تم سے بات کر کے اپنی وضاحت پیش کر سکے۔ جب سے وفادار آقا کے لٹنے کا آغاز ہوا ہے تب تو فلیٹ میں پڑا ہوا ہے اور ہم جہانگیر کے گھر کے ہو کر رہ گئے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ عزالہ نے پچھلے چند دنوں میں اس نمبر پر رابطہ قائم کرنے کی کوشش کی ہو اور جواب نہ ملنے پر مایوس ہو گئی ہو۔"

"یہ سب میرے اور تمہارے مفروضے ہیں سلطان جان۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "اب کچھ کام عزالہ کو بھی کرنا چاہیے۔ اس کے مکان میں فون موجود ہے۔ اسے میرے اور جہانگیر کے مراسم کا بخوبی علم ہے۔ اگر اسے فلیٹ کے فون سے جواب نہیں مل رہا تھا تو وہ جہانگیر کے گھر فون کر سکتی تھی۔ وہ گھر اور

کار دیکھا ہوا ہے۔ اگر وہ چاہتی تو وہاں آ بھی سکتی تھی۔ ۔ ۔"

"میرا خیال ہے کہ ہم اس موضوع پہ بات جاری رکھ کر تلخیوں میں اضافہ کر رہے ہیں۔ تم بھی یک بیک بہت زیادہ جذباتی ہو گئے ہو۔ میں تم سے پھر کسی وقت بات کر لوں گا۔ اس وقت تمہارا ذہن اپنی سوچ سے ہٹ کر کوئی بات قبول کرنے کے لیے آمادہ نہیں ہے۔"

میں خاموش ہی رہا مگر اس وقت میرے وجود میں متضاد خیالات کے ہولناک گرداب اٹھ رہے تھے اور میرا کسی سے بھی ٹکرا جانے کو دل چاہ رہا تھا۔

اس احتیاط کی کوئی خاص ضرورت نہیں تھی مگر طویل عرصے سے پیش آنے والے غیر یقینی حالات کی بنا پر معمولی نکتے کو اہمیت دینا میرے مزاج میں داخل ہو گیا تھا اس لیے میں نے ٹیکسی ٹریڈ لائن کے دفتر سے دور ہی چھوڑ دی۔ سلطان شاہ نے اترتے ہی تجسس انداز میں قرب و جوار کے پرہجوم علاقے کا جائزہ لینا شروع کر دیا۔ وہ اپنے طور پر اندازہ لگانا چاہ رہا تھا کہ مافیا کا دفتر کون سا ہو سکتا تھا۔

میں ٹیکسی ڈرائیور کو کرایہ دے کر فارغ ہوا تو موصوف فٹ پاتھ پر لوگوں کی بھیڑ میں پتھارے والوں سے بچ کر اپنی راہ بناتے ہوئے سلطان شاہ اپنے جبلی تجسس پر قابو نہ رکھ سکا۔

"کیا مافیا کا دفتر کچھ دور ہے؟" اس نے سرگوشیانہ لہجے میں سوال کیا تھا۔

"کیا افیم کھا گئے ہو؟" میں آنکھیں نکال کر غرایا۔ "لیں بے احتیاطی سے اس لفظ کو استعمال کرو گے تو وہاں پہنچنے سے پہلے اپنی گردن کٹوا بیٹھو گے۔"

"جھڑکنے کے بعد بھی تم نے میرے سوال کا جواب نہیں دیا۔" چند ثانیے کے توقف کے بعد اس نے منہ بسورتے ہوئے شکوہ کیا۔

"تمہارے پیروں میں چھالے نہیں پڑیں گے اور نہ حمل گرے گا۔" میں نے اسی لہجے میں جواب دیا۔ "چند قدم کا فاصلہ طے کرنے کے بعد سب سامنے آ جائے گا۔"

"کیا بڈھوں جیسی واہیات باتیں کر رہے ہو۔" وہ برا مان کر بڑبڑایا۔

"کون سی واہیات بات کی ہے میں نے؟ تم اپنی اردو درست کر لو۔ حمل کے وہی ایک معنی نہیں ہیں جو تمہاری ننھی سی کھوپڑی میں ناچ رہے ہیں۔ اس کے معنی بوجھ کے بھی ہیں اور بوجھ اٹھانے والا حمال کہلاتا ہے۔ میں کچھ سوچ رہا ہوں اور تم مستقل بولے جا رہے ہو۔"

"سوچو، دل کھول کر سوچو۔ اب میں خاموش ہی رہوں گا۔" وہ جل کر بولا۔ زبان کے معاملے میں اس کی معلومات اس قدر ناقص تھیں کہ وہ میری کسی بات کو چیلنج نہیں کر سکتا تھا۔

وہ مافیا میں میری شمولیت سے تو باخبر تھا لیکن اس نے نہ مافیا کے دفاتر دیکھے تھے اور نہ ہی اس گروہ میں میری سربراہانہ حیثیت سے باخبر تھا اس لیے جب میں ٹریڈ لائن کے دفتر میں داخل ہوا تو وہاں کے رنگ برنگے عملے کو دیکھنے نے اسے حیران کر دیا اور آخر کار میں اسے اپنے ہمراہ لے کر اپنے پرشکوہ دفتر میں داخل ہو گیا۔

مجھے اندازہ تھا کہ سلطان شاہ کے ذہن میں یک بیک سوالات کا لاوا ابلنے لگا ہو گا۔ دوسری طرف سیکنڈ کی کوری مداخلت کا بھی امکان تھا اس لیے میں نے کرسی سنبھالتے ہی وہ سوئچ آن کر دیا جو باہر سرخ بلب روشن کر دیتا تھا۔ اس بلب کے روشن ہونے کے بعد نہ کوئی میرے دفتر میں مخل ہو سکتا تھا اور نہ ہی آپریٹر کوئی فون کال مجھے منتقل کرتی۔

"اب پوچھو کیا پوچھ رہے تھے؟" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔

"کچھ نہیں۔ اب میں چپ ہی رہوں گا تم اپنی یکسوئی میں خلل نہ آنے دو۔" وہ میری طرف دیکھے بغیر سپاٹ اور سرد لہجے میں بولا۔

"احمق نہ بنو۔" میں نے اسے سمجھاتے ہوئے دوستانہ لہجے میں کہا۔ "مافیا اور وحشی انسانوں کی بھینٹ پر زندہ رہنے والے گروہ ہیں۔ ان کے بارے میں کی جانے والی لغزش کے ازالے کی مہلت نہیں ملتی۔ تم نے دیکھا کہ ہم دفتر سے کتنے نزدیک تھے۔ لوگوں کی اس بھیڑ بھاڑ میں مافیا کے کچھ مخبر ہر وقت مشتبہ لوگوں کی ٹوہ لگانے پر مامور رہتے ہیں۔۔!!"

"وضاحتیں پیش نہ کرو۔" وہ بدستور ترش روئی سے بولا۔ "تمہارا دفتر اور عملے میں تمہاری شان و شوکت دیکھ کر میں سمجھ گیا ہوں کہ اس علاقے میں آتے ہی تمہارے سر پر افسری کا بھوت سوار ہونا شروع ہو گیا تھا۔ میرے فرشتوں کو بھی اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ مافیا میں تمہاری پرواز اتنی اونچی ہو گئی ہو گی۔ سربراہی والی بات کو میں مذاق سمجھ رہا تھا۔"

"تم نے جلی کٹی عورتوں جیسی باتیں اور اپنا مظلومانہ انداز ترک نہ کیا تو میں ابھی تمہارا سر توڑ دوں گا۔ تمہیں اندازہ نہیں ہے کہ میں اس وقت کتنے اہم مشن پر یہاں آیا ہوں۔ میرا ذہن اسی معاملے میں بری طرح الجھا ہوا تھا۔"

میرے بے تکلفانہ طرز تخاطب پر اس کے چہرے پر

بحالی کی لہر دوڑ گئی۔

"لیکن میرا تجسس بالکل بجا تھا۔" اس نے کہا۔ "میں تمہارے ساتھ پہلی بار یہاں آیا تھا۔ اب لعنت بھیجو اس قصے پر۔ خوشی کی بات یہ ہے کہ تم اب تک اپنے مشن میں پوری طرح کامیاب جا رہے ہو۔ جہاں تک فتنہ سے نمٹنے کے لیے تمہارا ذہن تیار ہو چکا ہے اور وہ جو تم نے کامران کے قتل کے موقع پر تمہیں چھوڑ دیا ہے کر اپنی موت کے پروانے پر دستخط کر لیے ہیں۔ تم بہت جلد اسے بھی مار دو گے۔ دوسری طرف مافیا تمہاری مٹھی میں آ گئی ہے۔ تم جب چاہو ان کے سارے کارندوں کو ایک جگہ جمع کر کے جہنم واصل کر سکتے ہو۔"

"کاش یہ اتنا ہی آسان ہوتا۔" میں نے حسرت سے کہا۔ "ویرا نے اپنے اقتدار کی پاسداری کر کے مجھے بے بس کر دیا ہے۔ وہ چاہتی تو آسانی کے ساتھ ہم دونوں کو بھی کامران سمیت موت کے گھاٹ اتار سکتی تھی۔ تم کو شاید یہ سن کر تعجب ہو گا کہ غزالہ کے مکان میں ویرا میرے نشانے کی زد میں تھی۔ میں چاہتا تو نہایت آسانی کے ساتھ اسے ختم کر سکتا تھا۔ میں نے دو بار ارادہ بھی کیا لیکن دونوں مرتبہ اندر کی کسی طاقت نے مجھے احسان کا بدلہ ظلم سے چکانے سے روک دیا۔"

"یہ تمہارے لیے نئی خبر ہے۔" اس نے ایک گہرا سانس لیتے ہوئے میری بات کاٹ دی۔ "تم دونوں کی دوستی کی طرح تمہاری دشمنی بھی میری سمجھ سے بالاتر ہے۔ جس رات وہ تمہارے مکان پر فائر سے زخمی ہوئی تھی، اس رات تو ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ تمہیں مکان کے ملبے میں پیس کر رکھ دے گی اور اب تم دونوں ایک دوسرے کے ساتھ عدل و احسان کی ناقابلِ فہم مثالیں قائم کرنے پر تُل گئے ہو۔ مجھے تو یہ محسوس ہو رہا ہے کہ معاملات اسی ڈھب پر چلتے رہے تو وہ تم پر ایک بھی گولی چلائے بغیر تم کو اپنی نظروں سے گھائل کر کے ہمیشہ کے لیے اپنا قیدی بنا لے گی۔ غزالہ کی تازہ ترین پُراسرار بے رُخی کے بعد تو یہ امکان اور زیادہ روشن نظر آنے لگا ہے۔ آخر تمہیں اس سے کس بھلائی کی امید ہے جو تم نے اسے چھوڑ دیا؟ اور مجھے دیکھو کہ میں نے سفید فام الطونیو کو ماضی جانے بغیر اسے محض اس وجہ سے بے دردی سے ہلاک کر دیا کہ وہ ویرا کا ساتھی اور دشمنی کا ایک سرگرم بین الاقوامی کارندہ تھا۔" اس کے لہجے میں گہرا قلق تھا۔

"ابھی تم نے میری پوری بات ہی نہیں سنی تھی۔" اس کے خاموش ہو جانے پر میں نے بھی ہلکی مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "بات تمہاری اس پہلے سے شروع ہوئی تھی کہ اب ویرا اور مافیا دونوں میری مٹھی میں ہیں اور میں جس طرح چاہوں انھیں تہس نہس

نابود کر سکتا ہوں۔ ویرا کے بارے میں تو تم نے سن ہی لیا۔ اب مافیا کے بارے میں بھی سن لو۔ مجھے ایک باخبر کارندے کے ذریعہ پتا چلا تھا لیکن اب میں عملاً مافیا کے مقامی یونٹ کا چیف بن بیٹھا ہوں یا بنا دیا گیا ہوں، جہاں تک مقامی معاملات چلانے کے لیے فیصلے کرنے کے اختیار کا معاملہ ہے تو میں خود مختار ہوں لیکن میری کارکردگی پر ہزاروں میل دور بیٹھے ہوئے مافیا کے بڑوں کی نگاہ رہتی ہے۔ میں نے اپنی ذات کو شناخت سے بالاتر رکھنے کے لیے بغیر کوئی تحریری کارروائی کی تو یہ منظم درندے کسی لمحے میرے خون کے پیاسے ہو جائیں گے۔ ابھی تین اور چار دن کے درمیان باہر کے کسی ملک سے ڈان تھری کا فون آنے والا ہے۔ دیکھو وہ کیا خبر سناتا ہے؟"

"اس کا تو مطلب یہ ہوا کہ تم ایک بار پھر ایسے سفاک جرائم پیشہ لوگوں کے چنگل میں پھنس گئے ہو جو اسی وقت تک کسی کے دوست ہیں جب تک تم ان کے لیے کام کرتے ہو۔ جس دن تم نے اپنا ارادہ تبدیل کیا، وہ تمہارے خون کے پیاسے ہو جائیں گے۔" وہ بولا۔

"بدقسمتی سے صورتِ حال ہی کچھ ایسی ہے۔ یہ بھی ایک طرح کی تخریب کاری ہے۔ یہ تو پھر بھی جرائم کی دنیا ہے۔ میں تو ایسے مہذب تخریب کاروں سے مل چکا ہوں جو صنعت اور کاروبار کی دنیا میں خوبصورت بہروپ بھر کر راج کرتے ہیں۔ دنیا کو دکھانے کے لیے وہ باہر سے نفیس بنے رہتے ہیں، شعر و شاعری کا ذوق بھی رکھتے ہیں مگر ان کے ملازمین ان کی مرضی کے مطابق اور ان کی شرائط پر زندگی بھر ان کی ملازمت کرنے پر مجبور ہیں۔ یہ بدصورت جرائم پیشہ بڑی مکاری کے ساتھ جذباتی فضا پیدا کر کے اپنے ملازمین سے اخلاقی دباؤ میں اپنے مفاد میں کوئی سنگین جرم کرا لیتے ہیں یا پھر باہمی اعتماد کے نام پر ان سے کوئی اہم تحریر یا سادہ کاغذ پر دستخط حاصل کر لیتے ہیں۔ یہ چیزیں ان ملازمین کے لیے زندگی بھر رسوائی کی صورت اختیار کر لیتی ہیں اور وہ جب بھی راہِ راست پر آنے کی کوشش کرتے ہیں، رسوائی کا پھندا ان کی گردن پر پڑنے لگتا ہے۔ مفادات کی جنگ میں ہر خود غرض بالادست اپنے زیرِ دستوں کے ساتھ وہی سلوک کرتا ہے جو مدر مافیا والے کسی شرمساری کے بغیر بھولے لوگوں کے ساتھ کرتے ہیں۔"

"تم نے تو اچھی خاصی تقریر کر ڈالی۔" وہ میری بات کاٹتے ہوئے بولا۔ "پتا ہے کہاں کہاں اور کیسے ہوتے ہیں۔ میں بھی جانتا ہوں۔ میرے کہنے کا مطلب صرف اتنا تھا کہ تم آسانی سے کسی مصیبت میں پھنس گئے ہو اور اپنی مرضی سے مافیا سے کنارہ کش نہیں ہو سکو گے۔"

"میرے لیے کوئی نئی بات نہیں۔ میں مافیا میں شامل ہونے سے پہلے

اس بات سے باخبر تھا اب تو جان سی صورت میں چھوٹے گی جب خود مافیا کا ہاتھ بیچ جائے گا۔" میں نے کہا۔

"لیکن وہ اپنی جڑیں کاٹنے والے کو کب معاف کریں گے؟" سلطان شاہ نے سوال کیا۔

"اصل بات یہی ہے کہ معاملہ اتنا سیدھا نہیں ہے جتنا تم سمجھ رہے ہو۔" میں نے انتہائی سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "اس وقت میں بیورو چیف ہوتے ہوئے بھی اپنی مرضی کے مطابق کوئی قدم نہیں اٹھا سکتا۔ اپنی کارروائی کے لیے مجھے وقت اور موقع کا انتظار کرنا ہو گا تاکہ تباہی کی دھول بیٹھنے کے بعد بھی کسی کو پتا نہ چل سکے کہ مافیا کی مضبوط بنیادوں میں بارود کس نے بھرا تھا۔"

"ہا ہے اور اس کے اڈے کو تم نے تباہ کر دیا عزیزالرحمٰن کو فی الحال گمشدہ ہی سمجھو، ویرا پر تمہارا قیمتی وار نہیں کرنے دیا اور مافیا میں تمہیں وقت کا انتظار ہے۔ آخر ہم اس اذیت ناک فضا میں کب تک زندہ رہ سکیں گے؟"

"ہمارے سامنے کوئی انتخاب نہیں ہے سلطان شاہ...!" میں نے اس کی دلی کیفیت اور بے بسی کا اندازہ لگاتے ہوئے نرمی سے کہا۔ "یہ سب ہماری مجبوریاں ہیں اگر میں غلط کہہ رہا ہوں تو تم مجھے بتاؤ کہ میں کہاں لغزش کر رہا ہوں۔ میں تمہارا مشورہ قبول کر لوں گا۔"

"ختم کرو اس بحث کو۔" وہ اپنا سر جھٹک کر بولا۔ "تمہارے منصب پر ویسے ہی کافی دباؤ ہے۔ اس بے سود ذہنی مشقت سے ہم خود کو اور زیادہ تھکا رہے ہیں۔"

"ابھی تک ہم تنہا بیٹھے ہیں۔" میں نے اسے آگاہ کیا۔ "اب تمہارا باہر جانے والی پرائیویسی ڈسٹرب کر رہا ہوں۔ تم بلا ضرورت میں دخل نہ دینا۔ بس یہ یاد رہے کہ تم میرے پرانے باڈی گارڈ ہو۔"

"...یہ سب میرے جسم پر زخم تھا میرے علم میں ہیں۔"

"تم فکر نہ کرو لیکن یہ یاد رکھنا کہ تمہیں واپسی کے لیے گاڑی کا بندوبست کرنا ہو گا۔ تم ٹیکسی سے یہاں آئے ہیں واپس نہیں جا سکتے۔" اس کی آواز سنتے ہی کہا۔

پرائیویسی ڈسٹرب آف ہوتے ہی فون کا بزر بول اٹھا۔ ریسیور اٹھا کر آپریٹر نے بتایا کہ ٹریڈ لائن کے نام پر ایک رجسٹری آئی تھی۔ اس دفتر کا اصول تھا کہ رجسٹرڈ خطوط میں خود ہی کھولتا تھا۔ اس سے پہلے وہ فرض سیٹھ دسے کے ذمے تھا کیونکہ رجسٹری کے ذریعے ہی کچھ مال کی آمد کی اطلاعات بھی موصول ہوتی رہتی تھیں۔ مگر اس واقعے کے بعد تو سیٹھ دسے کے لین دین کے اس سلسلے کا آغاز اس کے بعد ہی ملتی تھی اس لیے رجسٹری اندر منگواتے ہوئے

میں نے ڈائریکٹ فون کی طرف ہاتھ بڑھایا ہی تھا کہ سیٹھ دروازہ کھول کر مؤدبانہ انداز میں اندر داخل ہوا۔

"تم ذرا ادھر بیٹھو۔" میں نے سلطان شاہ کو دو افتادہ دیوار کے ساتھ لگے ہوئے صوفوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ میرے وسیع و عریض کمرے میں دو اطراف میں اس طرح صوفے لگے ہوئے تھے کہ وہاں بیٹھے ہوئے لوگ میز پر دھیمے لہجے میں ہونے والی گفتگو نہیں سن سکتے تھے۔

ویسے تو میرے اور سلطان شاہ کے درمیان کوئی راز نہیں تھا مگر سیٹھ دسے کے اطمینان کے لیے اسے دور بیٹھنا ضروری تھا۔ کیونکہ مافیا کے اندرونی معاملات کے بارے میں باہر کے لوگوں سے پوری پوری رازداری برتنا مافیا کے بنیادی اصولوں میں شامل تھا۔

"مال کے بارے میں کوئی خبر باس!" اس نے میری میز کے قریب ٹھہر کر پُرتشویش لہجے میں سوال کیا۔

"آج ایک رجسٹری آئی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اس میں کوئی پیغام ہو لیکن تم اس بارے میں اتنے پریشان کیوں نظر آ رہے ہو؟" میں نے اس کے چہرے پر نظریں جما کر سوال کیا۔

"شہر میں بھی مال کا قحط پڑا ہوا ہے..." اس نے کہنا چاہا۔ لیکن میں نے فوراً ہی اس کی بات اڑا دی کیونکہ اس سلسلے پر



میری کسوٹی پر پوری اتر رہی تھی۔

"شہر میں قحط پڑے یا فراوانی ہو، اس سے تمہارا کیا تعلق ہے؟"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو لیکن میرا مطلب یہ تھا کہ شہر میں قحط ہے۔ باہر سے آنے والے بھی خاصا مال رُکا ہوگا جو برباد ہو گیا۔ اس کے نتیجے میں مقامی منڈی میں دام اٹھیں گے۔ ایسا نہ ہو کہ ہمیں مال بیچنے والے پیسے کے لالچ میں مقامی منڈی میں مال دینا شروع کر دیں۔" اس نے اپنی بات کی وضاحت کی۔

اس کی دلیل وزنی تھی مگر وہ سوال ایسا تھا جس نے مجھے لاجواب کر دیا۔ انتظامی معاملات کے علاوہ مال کی وصولی اور ترسیل کی حد تک ہر چیز مجھے اپنے قابو میں نظر آ رہی تھی لیکن دو شعبے ایسے تھے جن میں سیٹھ حبیب جیوانی کی کمی محسوس ہو رہی تھی۔ اس کے اچانک درمیان سے ہٹ جانے کی وجہ سے میں ان شعبوں میں خود کو معطل محسوس کر رہا تھا۔

پہلا شعبہ تو وہی تھا جس کی نشاندہی سیٹھ نے کی تھی۔ اگر مال فراہم کرنے والے بدنیت ہو جاتے یا کسی حادثے کی وجہ سے ان کی طرف سے تاخیر ہوتی تو مجھے ان کے بارے میں کچھ معلوم نہیں تھا اور نہ ہی میں ان سے رجوع کرنے کی پوزیشن میں تھا۔ اس وقت مجھے احساس ہوا کہ مافیا کے پورے مالیاتی آپریشن کا انحصار ایسے لوگوں پر تھا جو میرے لیے غیر اجنبی تھے۔

دوسرا شعبہ مافیا کے اثر و رسوخ کا تھا۔ اس امر میں کوئی شبہ نہیں کہ میں نے کلب کا کنٹرول حاصل کر لیا تھا جہاں اہم سرکاری اہل کاروں اور دیگر شخصیات کو کانا بنایا جاتا تھا اور پھر ان سے کام لیے جاتے تھے مگر مجھے یہ بھی معلوم تھا کہ سیٹھ حبیب جیوانی ہر معاملے میں پس پردہ رہتا تھا اس لیے ایسے اہل کاروں سے اس کی ذاتی واقفیت ہونے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا تھا پھر آخر ان لوگوں سے کیوں اور کیسے کام لیا جا سکتا تھا؟ میرے پاس اس سوال کا کوئی جواب نہیں تھا۔

"پھر تم مجھ سے کیا توقع رکھتے ہو؟" میں نے براہ راست اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سوال کیا۔ "اس مسئلے کا کیا حل ہے تمہاری نظر میں؟"

"یہی ایک معاملہ ایسا ہے جہاں میں خود کو بے بس محسوس کرتا ہوں۔ باقی معاملات میں تو چیف مجھ پر ہی انحصار کیا کرتا تھا۔" اس کا جواب میرے لیے بہت حوصلہ افزا تھا۔

"میری کا [illegible] ہے۔" میں نے فوراً ہی اپنا مسئلہ اس کے سامنے رکھ دیا۔ "کلب میں موجود ایک شخص بھی دھماکے میں ہلاک ہو گیا ہے...؟"

"یہ کب اور کیسے ہوا؟" اس نے اضطراری طور پر میری بات کاٹ دی۔

"یہ تفصیلات غیر اہم ہیں۔ اصل بات یہ ہے کہ کلب ویران ہو چکا ہے۔ پولیس کی تفتیش آگے بڑھنے کے ساتھ ہی مشکلات پیدا ہو سکتی ہیں۔ بعض کاروبار کا رجسٹریشن کس کے نام پر تھا؟"

"وہ تو فرنٹ لائنز کے نام پر ہی رجسٹرڈ تھی۔ اس چکر سے بچنے کی تو ایک ہی صورت ہو سکتی ہے کہ کسی تھانے میں واردات سے قبل کار چوری ہونے کی ایف آئی آر درج کرا دی جائے۔"

"ایف آئی آر درج کرانے کا وقت تو حادثے سے کم از کم گھنٹے پہلے کا ہونا چاہیے۔ ایسی کارروائی تو کوئی جادو والا ہی کر سکتا ہے۔"

"یہ تو تمہارے بائیں ہاتھ کا کھیل ہے۔ شہر کے جو افسران بلیک میلنگ یا رشوت خوری کی بنا پر ہمارے لیے کام کرتے ہیں ان میں سے کوئی بھی تمہارے ایک فون پر دم کے بل کھڑا ہو جائے گا۔ چیف بھی کسی کے سامنے آئے بغیر فون پر اپنے سارے کام نکلواتا ہے۔ وہ لوگ اسے اینگل چیف کے نام سے جانتے ہیں۔ یہ خفیہ حوالہ دے کر تم اپنا کام کروا سکتے ہو۔"

"آواز کی تبدیلی کسی بھی شخص کو میری طرف سے شبے میں مبتلا کر سکتی ہے۔" میں نے اپنے اندیشے کا اظہار کیا۔ میرے لیے وہ صورت حال بہت عجیب تھی کہ میں اپنے اختیارات کے بارے میں اپنے ایک ماتحت سے معلومات حاصل کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔ غنیمت بس یہی تھا کہ دو فیصد کی چوری پکڑے جانے کے بعد وہ مجھ سے ذہنی طور پر بری طرح مرعوب ہو گیا تھا پھر رہی سہی کسر گردن کٹ جانے کی دریافت پر میرے سخت گیر رویے نے پوری کر دی تھی اور وہ ذہنی طور پر میرا غلام ہو کر رہ گیا تھا۔

"اینگل چیف کا نام ان لوگوں کے لیے دہشت کی علامت ہے۔ تمہارا کوڈ سن کر ہی ہر شخص کے اوسان خطا ہو جائیں گے۔ ابھی چند ہفتے قبل ہی احکام پر عمل نہ کرنے والا ایک کسٹم انسپکٹر پُراسرار انداز میں ایک ہوٹل کے رہائشی کمرے میں قتل کر دیا گیا تھا۔ لاش کی قمیص کے بٹن میں لگی ہوئی عقاب کی تصویر نما... پن بھی چھپی تھی جو سارے متعلقہ لوگوں کو یہ بتانے کے لیے کافی تھی کہ وہ اینگل چیف کے عتاب کا نشانہ بنا تھا۔" وہ بولتے ہوئے چند ثانیے کے لیے رکا پھر رازدارانہ سرگوشی میں بولا۔ [illegible]

ہیں پچھلے سات سال میں یہ تیسرا افسر تھا جو انٹیلی جنس چیف کا شکار ہوا تھا۔ اس کے چیلے کام کرنے والے اس کے حکم سے سرتابی کا تصور بھی نہیں کر سکتے۔ چیف نے مجھے بہت مجبور کیا ہوا تھا۔ کئی بار میں خود انٹیلی جنس چیف کے حوالے سے کام لے چکا ہوں۔"

"پھر مجھے ان افسران کی ایک جامع فہرست مہیا کر دو جو انٹیلی جنس چیف کے حوالے سے خرد برد کیے جا سکتے ہیں۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا حالانکہ سینڈو کے اس انکشاف سے مجھے بڑی حیرت ہوئی تھی کیونکہ مافیا کے سربراہ کی حیثیت سے لطف اندوز ہونے کے لیے یہ جاننا بہت ضروری تھا کہ شہر کے حکمرانوں میں سے کون کون اس کے نام پر اپنے منصب سے غداری کر سکتا تھا۔ ایسے ہی غدار افسران شہر کے تمام سماج دشمن، دہشت گرد اور غنڈا عناصر کو مضبوط پشت پناہی فراہم کرتے تھے ورنہ کسی کی مجال نہیں تھی کہ اپنے جیب سے مفادات کے لیے پورے شہر کو فسادات اور خون ریزی کے جہنم میں جھونکنے کی جرات کرتا۔

سینڈو مجھ سے چند منٹ کی اجازت لے کر چلا گیا۔ اس کے جاتے ہی استقبالیہ کاؤنٹر والی بذات خود رجسٹری لے کر میرے کمرے میں آگئی۔ لفافہ دے کر وہ الٹے قدموں لوٹ گئی۔ میں نے لفافہ کھولا تو اس میں حسب توقع مال کی آمد کے بارے میں خفیہ پیغام موجود تھا۔ دو روز بعد رات آٹھ بجے کوسٹل کریک میں مال آنا تھا۔ مال کی وصولیابی کے لیے کسی پوسٹر سے پھاڑا ہوا نگینہ آرٹسٹ میرا کا ایک مطبوعہ ٹکڑا کاغذ سے منسلک تھا۔

"تم تو واقعی افسر لگ رہے ہو۔" سلطان شاہ نے اپنی جگہ سے ٹانک لگائی۔ "تمہیں دیکھ کر کوئی نہیں کہہ سکتا کہ تم چوروں اور بدمعاشوں کے سربراہ ہو۔"

"چوروں کے نہیں، صرف بدمعاشوں کے کہہ سکتے ہو۔" میں نے اس کی تصحیح کی۔ "اس وقت میرا ایک بہت بڑا کام ہوا ہے، اب میں تم کو شہر میں اپنے کمالات دکھاؤں گا۔"

"اجازت ہو تو خادم اب تمہاری میز پر آجائے؟" اس نے مزید لہجے میں اجازت طلب کی۔

"ضرور آجاؤ لیکن میرے ماتحت عملے میں سے کوئی اندر جائے تو اپنی چوڑی بند رکھنا۔ میں تمہیں اپنا باڈی گارڈ ظاہر کروں گا۔"

وہ نہایت خوشدلی کے ساتھ میرے بالمقابل میز کی دوسری جانب آ بیٹھا۔ اس سے گفتگو کے دوران ہی سینڈو واپس لوٹ آیا۔ اس کے ہاتھ میں ایک تہ کیا ہوا کاغذ موجود تھا جو اس نے خوشی سے میرے حوالے کر دیا۔

"بیٹھ جاؤ۔" میں نے اس کاغذ پر نگاہ دوڑاتے ہوئے سینڈو سے کہا تاکہ یہ میرا باڈی گارڈ سلطان شاہ ہے۔"

"کیا یہ بھی تنظیم میں سے ہے؟" سینڈو نے کرسی سنبھالتے ہوئے محتاط لہجے میں سوال کیا۔

"بالکل!" میں نے کاغذ پر سے نظریں اٹھا کر جارحانہ لہجے میں کہا۔ "تنظیم میں نے رکھا ہے۔ فرق صرف اتنا ہے کہ اس کی تنخواہ میں اپنی جیب سے ادا کرتا ہوں۔"

"میرا نام سینڈو ہے۔" اس نے اپنا ہاتھ سلطان شاہ کی طرف بڑھاتے ہوئے کہا۔ "میں باس کے حقیر جاں نثاروں میں سے ایک ہوں۔"

سلطان شاہ نے میری ہدایت کے عین مطابق اپنی زبان سے ایک لفظ بھی نکالے بغیر دانت نکال دیے۔ اس کے بے ڈھنگے انداز پر میں دل ہی دل میں محظوظ ہو کر رہ گیا۔

"میں نے اس فہرست پر تین جگہ نشانات لگا دیے ہیں جن کا موجودہ مسئلے سے براہ راست تعلق ہو سکتا ہے۔" سینڈو نے مجھے دوبارہ فہرست کی طرف متوجہ پا کر کہا۔ میں نے کہا "تم ان میں سے کسی کو بھی فون پر احکام دے سکتے ہو۔"

"شکریہ! اور اب تم جا سکتے ہو!" میں نے کاغذ پر سے نظر ہٹائے بغیر سپاٹ لہجے میں کہا۔ دل میں اس کا حد سے زیادہ پاس گزار ہونے کے باوجود میں اس کے اظہار میں تحمل سے کام لے رہا تھا ورنہ سینڈو کا دماغ آسمان پر پرواز کرنے لگتا۔

"رجسٹری میں کوئی کام کی بات تھی؟" اس نے کرسی چھوڑتے ہوئے دھیمے لہجے میں ڈرتے ڈرتے سوال کیا۔ اس کی نظریں میری میز پر پڑے ہوئے کھلے ہوئے لفافے پر مرکوز تھیں۔

"ضرور ہے لیکن اس موضوع پر بعد میں بات ہوگی۔" میں نے سرسری لہجے میں کہا اور وہ میرے کمرے سے چلا گیا۔ میں نے مزید کسی دخل اندازی سے محفوظ رہنے کے لیے فوری طور پر اپنے کمرے کے باہر پرائیویسی لائٹ روشن کر دی۔

مجھے عہدہ تو مل گیا تھا لیکن اختیارات اب نصیب ہوئے تھے۔ خوش ہوتے ہوئے میں نے سلطان شاہ کے لائے ہوئے کاغذ کو چومتے ہوئے کہا۔ "اب میں کراچی میں اپنی مرضی کے تماشے دکھاؤں گا۔"

"اس میں تمہیں کون سی گیدڑ سنگھی مل گئی جو تماشے یاد آنے لگے ہیں؟"

"ابھی دیکھتے جاؤ، تماشوں کی ابتدا تمہارے سامنے ہی ہوتی ہے۔" میں نے رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے کہا۔ اس وقت میری گھڑی بارہ بجنے کی نوید سنا رہی تھی۔

میں نے اس فہرست میں سے شہر کے ایک مشہور ڈی

ایس پی کا نمبر منتخب کیا اور ڈائریکٹ فون پر وہ نمبر ملا لیا۔ دوسری گھنٹی پر ریسیور میں غراتی ہوئی ایک تحکمانہ آواز سنائی دی۔

میں نے سیٹھ صاحب جیسا سرد اور سپاٹ لہجہ اختیار کرتے ہوئے ڈی ایس پی کا نام لے کر اس کے بارے میں دریافت کیا۔

"اسے بھی انکوائری آفس کیوں کھول لیا ہے؟ میں بول تو رہا ہوں۔" اس کی غراہٹ ..... میری خود کرائی جیسے اسے اپنی آواز پہچانے جانے پر غصہ آ گیا ہو۔

"ذوق میں رہو جمید! میں اینگل چیف بول رہا ہوں۔" میں نے کنکھیوں سے سلطان شاہ کی طرف دیکھتے ہوئے موت کی طرح سرد لہجے میں غرا کے کہا۔

"سر... سر! میں معافی چاہتا ہوں۔" اینگل چیف کا نام سنتے ہی اس کا غرور اور تکبر خاک میں مل گیا اور اس کے لب و لہجے میں معذرت خواہانہ عاجزی پیدا ہو گئی۔ "میرے پاس دن بھر لوگوں کے لایعنی فون آتے رہتے ہیں۔ اسی دھوکے میں گستاخی کر بیٹھا تھا۔ حکم فرمائیں؟"

"حواس درست ہو گئے ہوں تو میں بات کروں...؟ یہ معاملہ بہت اہم ہے۔ ذرا سی بھی غفلت یا کوتاہی ہوئی تو رات ہونے سے پہلے شہر میں جو شاہکار... وجود میں آ جائے گا۔"

"حکم کریں سر! میں ہمہ تن گوش اور پوری طرح ہوش میں ہوں۔" اس کی خوف سے سہمی ہوئی عاجزانہ آواز سن کر یہ یقین کرنا محال تھا کہ وہ شخص چند لمحے پہلے اکھڑ لہجے میں بات کر سکتا تھا۔

"ٹریڈ لائن والوں کی ایک کار کی کل رات چوری کی رپورٹ درج ہونی چاہیے۔ یہ اندراج کل ہی کی تاریخ میں رات گئے کا کیا جانا ہے کیونکہ آج صبح کار کو ایک افسوسناک حادثہ پیش آ گیا ہے۔ باقی تفصیلات تم خود سمجھ سکتے ہو۔"

"میں سمجھ گیا سر! پورا کام حسب مرضی ہو جائے گا۔" اس کے الفاظ اور لہجے سے بے چارگی مترشح تھی۔ "مجھے بس ٹریڈ لائن کا فون نمبر بتا دیں۔"

میں نے ٹریڈ لائن کا فون نمبر دہراتے ہوئے کہا۔ "ابھی منیجر سیٹھ ہو گا۔ رجسٹریشن کی تفصیلات وہی بتائے گا۔ اسے ایک گھنٹے سے پہلے ایف آئی آر کی نقل مل جانی چاہیے۔"

"ایسا ہی ہو گا سر! میں سارے رجسٹر وغیرہ ساتھ لے کر خود سیٹھ صاحب کے دفتر جاتا ہوں اور سامنے ہی ایف آئی آر کی نقل دے دوں گا۔"

اس کا فقرہ مکمل ہوتے ہی میں نے مزید کچھ کہے بغیر فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

"یہ اینگل چیف کیا بلا ہے؟" سلطان شاہ نے میرے فارغ ہوتے ہی متحیرانہ لہجے میں سوال داغ دیا۔

"الہ دین کے چراغ کا جن جو اس شہر میں ناممکن کو ممکن بنا سکتا ہے۔" میں نے فخریہ لہجے میں کہا۔ "اس نام سے شریف اور بدعنوان افسر بلیک میل کیے جاتے ہیں۔ اب میں ایک دوسرے افسر کو غزالہ پر مامور کروں گا اور کل صبح تک اس کے معاملے میں دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی ہو جائے گا۔"

"عجلت میں ایسا بے رحمانہ فیصلہ نہ کرو۔" وہ جلدی سے بولا۔ "ہو سکتا ہے کہ تمہارے حکم کی تعمیل میں وہ افسر غزالہ کے ساتھ کوئی ایسی زیادتی کر گزرے جس کا ازالہ خود تمہارے بھی اختیار سے باہر ہو اور تم اپنے اس اقدام پر خود زندگی بھر پچھتاتے رہو۔"

وہ جو کچھ کہنا چاہ رہا تھا وہ پوری طرح واضح تھا لیکن اس وقت میری عجیب سی کیفیت تھی اور سلطان شاہ سے گفتگو کرتے ہوئے مجھے غزالہ کی ذات سے بے نیازی اختیار کرنے میں لذت آمیز کسک محسوس ہو رہی تھی۔ میرے اس عمل سے غزالہ کی ذات کو کوئی دکھ نہیں پہنچ رہا تھا مگر مجھے صرف اس احساس سے خوشی ہو رہی تھی کہ میں ایک ستم گر دوست آشنا کے سامنے غزالہ کی ذات سے بے نیازی کے لفظی مظاہرے میں کامیاب تھا۔

"اب وہ بھی کچھ زیادہ ہی مستحق ہو گئی ہے۔" میں نے بے پروایانہ لہجے میں کہا۔ "اب تک تو وہ مظلوم بن کر مجھے بے وقوف بناتی رہی ہے۔ میں اس کے بارے میں سوچ سوچ کر ہلکان ہوتا رہا ہوں اور وہ ہمارے اتنا قریب ہوتے ہوئے بھی ایک اجنبی سائے کی طرح گزر گئی۔ پولیس والوں کا اپنا ایک طریقہ ہوتا ہے۔ وہ جیسے بھی چاہیں کام کریں۔ مجھے تو صرف غزالہ کے شب و روز کی تفصیلات درکار ہیں۔ وہ اس مکان میں کب آتی ہے اور پھر کہاں چلی جاتی ہے؟ اس کے کن لوگوں سے مراسم ہیں؟ وہ اپنے آبائی مکان میں کیوں روپوش ہے؟ اس نے کس کے خوف سے روپ بدلا ہوا ہے؟ مجھے ان سوالات کے جواب مل جائیں تب ہی میں یہ فیصلہ کر سکوں گا کہ مجھے اس سے کیا سلوک کرنا چاہیے۔ اس وقت تو وہ میری محبوب ترین ہستی کے مقام سے گر کر ایک عام سی عورت رہ گئی ہے جس کے مشکوک کردار کی تصدیق کیے بغیر میں اپنے کومل جذبوں کو اس کی ذات سے وابستہ نہیں رکھ سکتا۔"

سلطان شاہ حیرت اور بے یقینی کے عالم میں مجھے دیکھنے

بری طرح تھکا ہوا تھا آہستہ سے بولا۔ "اس کے رویئے نے مجھے مجبور کر دیا ہے کہ میں تمہارے سامنے زبان نہ کھولوں۔ پھر بھی تصدیق اور تردید کے یہ نازک مرحلے تم دونوں کو ذاتی طور پر طے کرنے چاہئیں۔ جب تم ایک بار جینے کے لیے ساتھ رہنے کا فیصلہ کر لوگے تو پھر تمہیں اس کے بارے میں ہر قول و فعل کی آزادی ہوگی۔ ابھی اس کی طرف سے تمہارے دل میں شبہات ضرور پروان چڑھ رہے ہیں لیکن اس سے نفرت نہیں ہوئی ہے اس لیے تمہیں اس کو کچھ دینا ہی پڑے گی۔"

میں نے اس کی بات کا کوئی جواب دیے بغیر فون کا ریسیور اٹھا لیا۔

"کسے فون کر رہے ہو؟" مجھے نمبر ڈائل کرتے ہوئے دیکھ کر اس نے مضطربانہ لہجے میں سوال کیا۔

"ایک اور پولیس افسر کو!" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "تم کو جو کچھ کہنا تھا کہہ دیا تم نے اور میں نے سن لیا۔ اب میں جو بات کروں گا وہ تمہیں خاموشی سے سننا ہوگی۔"

"لیکن تم کس کو فون کرنے جا رہے ہو؟" اس نے احتجاج کیا۔

"بات اسی سے ہوگی اور سننا تمہیں پڑے گی۔" میں نے سخت لہجے میں کہا۔ "ہمارے آپس کے مذاکرات کا وقت تو اب گزر چکا۔ میں ڈان کسی کی کال آنے سے پہلے اپنے ذاتی مسائل سے نمٹنا چاہتا ہوں۔ پتا نہیں وہ کیا خبر سنانے والا ہے۔"

سلطان شاہ کو میرے تیور دیکھ کر مجبوراً خاموش ہو جانا پڑا۔

یہ میری خوش قسمتی تھی کہ اس بار بھی دوسری طرف سے فون اٹھانے والا میرا مطلوبہ شخص ہی تھا لیکن نام گو اور خوش مزاج غالباً ڈپٹی چیف کا نام سنتے ہی اس کی خوش مزاجی دہشت کے رنگ میں بدل گئی اور اس کی آواز میں ہکلاہٹ پیدا ہو گئی۔

"خو... خو... حکم جناب! جب... بہت دنوں بعد آپ کی آواز سننے کا شرف حاصل ہو... ہو رہا ہے۔" اس کی کپکپاتی ہوئی آواز مضحکہ خیز تھی۔

"جو کہا جا رہا ہے اس سے سرمو بھی انحراف نہیں ہونا چاہیے" میں نے سرد، سخت اور تحکمانہ لہجے میں بخش الٰہی کے مکان کا پتا بتاتے ہوئے بات شروع کی۔ "بظاہر یہ ایک ویران اور غیر آباد مکان ہے لیکن اس میں ایک مشتبہ عورت روپوش ہے۔ وہ ہماری دوست بھی ہو سکتی ہے اور دشمن بھی۔ تمہیں اس عورت کو ہوشیار ہونے کا موقع دیے بغیر اس کی نگرانی کرانا ہے۔ تمہارے ہاتھوں سے اسے کوئی گزند نہیں پہنچنا چاہیے۔ تمہیں سرکاری ریکارڈ پر کوئی اندراج کیے بغیر اس عورت کی اصلیت اور مصروفیات کے بارے میں زیادہ سے زیادہ معلومات حاصل کرنی ہیں جس کے لیے تمہارے پاس پورے چوبیس گھنٹے ہیں۔ میں کل دوپہر کو فون کر کے اسی نمبر پر تم سے رپورٹ لوں گا۔"

"موقع مل جائے تو اس عورت کو حوالات میں اٹھوا لوں؟" دوسری طرف سے خوشامدانہ لہجے میں احمقانہ سوال کیا گیا جس کی مرے سے گنجائش ہی نہیں تھی۔

"تمہاری کھوپڑی میں بھس بھر گیا ہے یا تم نشے میں ہو۔" میں نے اسے بری طرح پھٹکار دیا۔ "میں کہہ رہا ہوں کہ عورت کو اس نگرانی کا علم تک نہیں ہونا چاہیے۔ مجھے پتا نہیں کہ وہ دوست ہے یا دشمن اور تم اسے حوالات میں اٹھوانے کے خواب دیکھ رہے ہو۔ معلوم ہوتا ہے کہ تمہارے دن پورے ہو چکے ہیں۔ میری ہدایات کے برعکس کچھ بھی ہوا تو سزا بھگتنے کے لیے تیار رہنا اور میری سزا کے بارے میں تم اچھی طرح جانتے ہو۔ میں جو کہتا ہوں وہ ہونا چاہیے ورنہ کچھ بھی ہو سکتا ہے۔"

"معافی چاہتا ہوں، لغزش ہے میری جناب!" اس کی لرزتی ہوئی آواز سنائی دی۔ "جو کہا گیا ہے وہی ہوگا۔ میں اس سے ایک قدم بھی تجاوز نہیں کروں گا۔"

"کل دوپہر تین بجے کے بعد تمہیں زندہ دیکھنا میری آرزو ہوگی۔" میں نے سرد لہجے میں وہ دہشت انگیز فقرہ دہرا کر فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

"خدا کا شکر ہے کہ تم نے میری باتوں کا لحاظ کر لیا۔" فون بند ہوتے ہی سلطان شاہ ایک گہرا سانس لے کر بولا۔ "پولیس کے محکمے میں اچھے لوگ بھی ہیں مگر نچلے درجے کے لوگ مشتبہ عورتوں کے معاملے میں عام طور پر ایک ہی حیوانی انداز میں تفتیش کا آغاز کرتے ہیں۔ اوپر سے نیچے تک سب لوگ باری باری طویل اور مختصر بیان لیتے ہیں اور حوالات میں پہنچنے والی عورتوں کی زندگی تباہ ہو کر رہ جاتی ہے۔"

"مجھے زیادہ تفصیلات نہ سناؤ سلطان شاہ!" میں نے اسے گھورتے ہوئے کہا۔ "میں آسمان سے نازل نہیں ہوا، یہیں پیدا ہوا اور یہیں پلا بڑھا ہوں۔ اچھی طرح جانتا ہوں کہ کہاں کہاں کیا کیا ہوتا ہے۔ امکانی خطرات کا تفصیلی تذکرہ کر کے میری حمیت کو اشتعال دلانے کی کوشش نہ کرو۔ میں اس کے لیے جو کچھ کر سکتا تھا وہ میں نے کر دیا ہے اور اب میرے اگلے اقدام کا انحصار نگرانی کرنے والوں کی رپورٹ پر ہوگا۔ ابھی ایک نہیں دو فون

ہاتھوں سے بچتی ہے۔ اس اصول سے کوئی مستثنیٰ نہیں کیا جاسکتا۔"

"مجھے افسوس ہے، میرا وہ مقصد نہیں تھا جو تم سمجھ بیٹھے تھے۔" میری تادیب پر اُس کا منہ لٹک گیا۔ "تمہیں جو کچھ کرنا تھا وہ تم کر ہی گزرے تھے۔ میری سفارش پہ مان رہا ہوں۔ میرے اضافے کا کوئی امکان نہیں تھا۔ بہرحال اب میں کل دوپہر تک اس معاملے میں اپنی زبان بند رکھوں گا۔"

"چاہو تو میں تمہیں بھی مافیا میں شامل کرا دوں!" تھوڑی دیر بعد میں نے تجویز پیش کی۔

"نہیں اب ایسے کسی چکر میں نہیں پڑنا چاہتا۔" اُس نے جلدی سے کہا۔ "مجھے تو اندازہ ہو رہا ہے کہ میں نے تمہارے ساتھ یہاں آ کر غلطی کی ہے۔ اپنے سرسبز و شاداب گاؤں میں اپنے دوستوں کے ساتھ اونچی اور کھڑی ڈھلانوں پر کھیلتے کودتے ہوئے میں کبھی سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ ایک روز میں اسلحہ ہاتھ میں لے کر قانون کے سامنے اپنی حیثیت منوانے کی کوشش کروں گا۔ میں گاؤں کا ایک سیدھا سادہ لڑکا تھا اور اپنی روزی آسانی کے ساتھ کمانے کے چکر میں کراچی آ گیا تھا مگر بھلا ہو عیسیٰ خان کا کہ اس نے مجھے حالات کے اس دھارے میں دھکیل دیا۔ تم تو بہت شریف النفس اور عظیم انسان ہو مگر میرا پالا واقعی کسی اسمگلر یا ڈاکو سے پڑ گیا ہوتا تو میں بہت پہلے پھانسی کے پھندے تک پہنچ چکا ہوتا۔"

"گاؤں اور دیہاتوں سے بھاگے ہوئے ایسے ہی کڑیل اور خوابوں کی دنیا میں رہنے والے نوجوان کراچی میں جرائم پیشہ لوگوں کا ایندھن بنتے ہیں۔ وہ محنتی، دلیر اور بات بات پر لڑ جانے والے لوگ ہوتے ہیں۔ راتوں رات امیر بننے کے خواب لے کر کراچی آتے ہیں۔ اُن کا وفاداری کا تصور بہت دو ٹوک اور واضح ہوتا ہے جو انھیں تنخواہ دیتا ہے، اس کے حکم کی تعمیل کو وہ عبادت کے برابر سمجھتے ہیں۔ چھوٹے موٹے جرائم اور دنگے فساد سے اپنی زندگی کی ابتدا کر کے ان کی دہقانی مردانہ انا کو بڑی تسکین ملتی ہے کہ دولت کی ریل پیل سے جگمگاتے ہوئے اس شہر کے کچھ باسیوں پر ان کی دھونس چلنے لگی ہے۔ اسی سرکشی کو مہمیز دے کر چھپانے کو وہ اپنی بنیادوں کو مضبوط کرتے ہیں اور پھر جوشِ وفاداری میں مبتلا ہر نوجوان کو ایک دن یک بیک احساس ہوتا ہے کہ اس سے کوئی ایسا سنگین جرم سرزد ہو چکا ہے کہ اپنے آقاؤں کی بھرپور سرپرستی کے بغیر وہ ایک دن بھی قانون کے شکنجے سے بچا نہیں رہ سکے گا۔ اسے لمبی سزا ہو جائے گی یا وہ پھانسی کے تختے پر پہنچ جائے گا۔ اسی دن زیر زمین دنیا کو ایک نیا اور پُرجوش کارکن میسر آ جاتا ہے۔"

"تم واقعی سچ کہہ رہے ہو کہ کراچی آنے والا ہر دیہاتی اس شہر کے پڑھے لکھے لوگوں کو اپنے مقابلے میں بزدل سمجھتا ہے اور اپنی واپسی پر اپنی محرومیوں کے درمیان شجاعت سے اپنی داد و گیری اور قوت کے قصے جوڑتا چلا جاتا ہے۔ ایسے لوگ فطری طور پر ان ہی پیشوں اور کاموں کا رخ کرتے ہیں جہاں اُن کی انا کو تسکین مل سکے۔۔۔"

ابھی میرے ڈائریکٹ فون کا بزر بول اٹھا اور سلطان ٹھلو مشینی انداز میں خاموش ہو گیا۔ ان دونوں ڈائریکٹ لائنوں کے نمبر ٹیلی فون ڈائریکٹری میں درج نہیں تھے۔ ان نمبروں پر شاذ و نادر ہی باہر سے کوئی صحیح یا غلط کال آتی تھی ورنہ وہ باہر فون کرنے کے کام آتے تھے۔ اس لیے تین بج کر دس منٹ پر بجنے والی وہ گھنٹی میرے لیے اہم اور معنی خیز تھی۔ سلطان شاہ کے ساتھ میں بھی انسٹرومنٹ کو گھورنے لگا جیسے باہر سے آنے والی کال کا اشارہ موصول کر کے اُس نے کسی گستاخی کا ارتکاب کیا ہو۔

دوسری گھنٹی بجنے پر میں نے ریسیور کریڈل سے اٹھا لیا۔

"ریگاٹا فورڈ!" ریسیور اٹھاتے ہی مخصوص لب و لہجے میں ڈان مفری کی سپاٹ اور مشینی آواز میرے کانوں میں گونجی اور میں اپنی کرسی میں پہلو بدل کر رہ گیا۔

"ریگاٹا فورڈ!" میں نے باہمی شناخت کے طے شدہ کوڈ کے تحت اپنا کوڈ دہرایا اور ڈان مفری کے پیغام کے انتظار میں خاموش ہو گیا۔

"سلام سنجیر ڈینی!" اُس نے گفتگو کی ابتدا نہایت خوشگوار انداز میں کی تھی۔ "تمہارے ہاں شام ہو چلی ہے مگر یورپ میں چمکیلی صبح کا آغاز ہوا ہے۔ مجھے خوشی ہے کہ میرے پیغام کے مطابق تم ہر وقت اپنے دفتر میں موجود ہو۔"

"صبح بخیر ڈان!" شناخت دہرانے سے قبل خیر سگالی کے کلمات کا ادا کرنا ضابطے سے انحراف ہوتا ہے، اس لیے میں معذرت چاہتا ہوں۔"

"کسی معذرت کی ضرورت نہیں!" وہ مافیا کا ڈان تھا اور یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے تحکم اس کے لہجے کا جزو لاینفک عنصر رہا ہے۔ "مجیب کو خبر کر دو کہ اب اس کے لیے میدان صاف ہو چکا ہے۔ میں کوشش کروں گا کیونکہ وہ پوری طرح زیر زمین چلا گیا ہے۔ مجھے اس سے رابطہ قائم کرنے کے کسی ذریعے کا علم نہیں، وہ خود ہی کوشش کرے گا تو بتا دوں گا۔"

نے بالوقف سپاٹ لہجے میں کہا۔ "ہم دونوں کی راہیں اور مقاصد متضاد ہیں۔ نہ وہ مجھ سے کوئی رعایت کرے گی اور نہ میں اسے ڈھیل دے سکتا ہوں۔ بات صرف موقع ملنے کی ہے جسے موقع مل گیا وہ پہل کر گزرے گا۔"

"تم دونوں کے بارے میں یورپ میں کچھ رومان آمیز کہانیاں پھیلی ہوئی ہیں۔ میں نے تو یہ بھی سنا ہے کہ ویرا تمہاری خاطر کچھ عرصے تک اپنے باپ سے باغی رہی ہے۔"

"وہ ایک رنگین مزاج لڑکی ہے جس کے بارے میں کچھ نہیں کہا جا سکتا۔ اگر میرے دل میں اس کے لیے ذرا بھی جگہ ہوتی تو میں ان لوگوں کو چھوڑ کر تم سے نہ ملتا۔ میرے لیے شی میں بہت سی رعنائیاں میری منتظر تھیں جن میں سے ایک ویرا کا قرب بھی ہو سکتا تھا مگر تم جانتے ہو کہ میں نے بالآخر ان سب کو ٹھکرا دیا لیکن اس مرحلے پر جب میں جونو چیف بنا بیٹھا ہوں تمہارا یہ سوال مجھے عجیب سا محسوس ہو رہا ہے۔"

ریسیور پر ایک دبی دبی جھنکار سنائی دی۔ یوں معلوم ہوا جیسے پتھر سے تراشا گیا اوتان بھری بے ساختہ ہنس پڑا ہو۔ پھر اس کی آواز ابھری۔ "مافیا حرکت اور تحریک کا نام ہے ڈونی! یہاں عہدے مل کر خود بخود برقرار نہیں رہتے بلکہ ہر وقت کارکردگی پر نگاہ رکھی جاتی ہے۔ جائز رعایتوں کے ساتھ ہر شخص کو اپنا مقام برقرار رکھنے کے لیے ہر وقت جدوجہد کرنا پڑتی ہے اور تم بھی انہی میں شامل ہو۔"

"میں اپنے عہدے پر معافی چاہتا ہوں ڈان!" میں نے کہا۔

"معافی چاہنے کے بجائے کوشش یہ کیا کرو کہ تم ابھی کسی حرکت کے مرتکب ہی نہ ہو جس پر بعد میں پشیمان ہونا پڑے۔" اس کا لہجہ سرد اور سپاٹ ہو گیا۔ "مجھے معذرت چاہنے والوں سے چڑ ہے۔ تمہیں جو کرنا تھا وہ تم کر گزرے۔ اب اس پر شرمندہ کیوں ہوتے ہو؟ شاید تمہیں معلوم نہیں کہ اس کرۂ ارض پر پیدا ہونے والی ہر آواز ہوا کی لہروں کے مخصوص ارتعاش کی صورت میں صدیوں برقرار رہتی ہے۔ اس دور کے محقق نپولین، ہٹلر، روسیل اور نہ جانے کن کن لوگوں کی آوازیں سن چکے ہیں۔ یہ جملے اور آوازیں پتھر کی لکیر بن چکی ہیں۔ پنسل کی نہیں جنہیں ربڑ سے مٹایا جا سکے۔ اس لیے تول کر بولا کرو اور جب بول ہی پڑو تو اپنے الفاظ پر کبھی معذرت نہ کرو بلکہ پوری محنت اور کوشش سے اپنے الفاظ کی صداقت کو ثابت کرنے پر تل جاؤ۔ ایسے ہی لوگ تاریخ میں بڑے آدمی کہلاتے ہیں اور لوگ ان کے کہے ہوئے کو مثال اور معیار بنا کر زندہ رہتے ہیں۔ معذرت خواہانہ رویہ اختیار کرنے والے زندگی بھر مجبور، محکوم اور ناکام رہتے ہیں۔"

"لیکن تم سے بہت جلد بہت کچھ سیکھ لوں گا ڈان! کاش مجھے تمہاری سرپرستی میں کام کرنے کا موقع ملتا رہے۔" میں نے سپاس گزار لہجے میں کہا۔

"میرے اور تمہارے درمیان چیف حائل ہے۔" اس کے لہجے سے یہ ظاہر نہ ہو سکا کہ وہ صرف حقیقت بیان کر رہا تھا یا مجھے سیٹھ حبیب جیوانی کے خلاف اکسا رہا تھا۔ "یہ مقصد نے تمہیں چند روز کی خود مختاری مجھ سے دی۔ اس لیے آج تم مجھ سے ہم کلام ہو ورنہ ہم پہلے لوگوں کا بہت احترام کرتے ہیں۔ ڈسپلن اور وفاداری ہماری بنیاد کے دو پتھر ہیں۔ تم ان کی آبیاری کرتے رہے تو جلد ہی میرے اور تمہارے درمیان موجود فاصلہ ختم ہو سکتا ہے۔ ویسے بھی تم نے بہت اچھی ابتدا کی ہے۔ اگر تم پاکستان سے شی کا نیٹ ورک تباہ کرنے میں کامیاب ہو گئے تو تم کو تمہارے تصور سے زیادہ سرخروئی حاصل ہو سکتی ہے۔"

"شی کو میرا ذاتی معاملہ بھی ہے۔ ویرا بھی کر دی گئی۔ الطونیو مارٹو مارا گیا اور شی کے لیے کام کرنے والوں کی اجارہ داری بہت ان کا سو برا بھی مارا جا چکا ہے۔ شی کا شیرازہ بس اب بکھرنے ہی والا ہے۔ جس دن ویرا زد میں آ گئی وہی پاکستان میں شی کا آخری دن ہو گا۔"

"جمی لائینڈ کو خبر مل چکی ہے کہ تم اس سے ٹوٹ کر ہم سے مل گئے ہو۔ اس نے تمہارے معاملے پر احتجاج کرنے کے لیے سپر ڈان سے ملاقات کی خواہش کا اظہار کیا ہے۔" وہ خبر میرے لیے سنسنی خیز تھی۔

"کیا یہ ممکن نہیں کہ اس موقع سے فائدہ اٹھا کر جمی لائینڈ کا قصہ ہی ختم کر دیا جائے؟"

"ایسا نہیں ہوا کرتا۔ ہم سب ایک دوسرے کے بڑوں کا پورا پورا احترام کرتے ہیں۔ دشمنی اپنی جگہ چلتی رہتی ہے لیکن جب کوئی طے شدہ ملاقات ہوتی ہے تو مہمان داری کے اعلیٰ ترین اصولوں کی پاسداری کی جاتی ہے۔ یہ مافیا صدیوں سے ان روایات کی امین چلی آ رہی ہے۔ ہم اس سے انحراف نہیں کر سکتے۔ ملاقات طے ہو گئی تو جمی لائینڈ اپنے چہرے پر نقاب پہن کر آئے گا اور تم یقین نہیں کرو گے کہ اپنے تجسس کے باوجود میزبانوں میں سے کوئی بھی اس کا اصل چہرہ دیکھنے کی کوشش نہیں کرے گا۔"

"اس کا اصل روپ تمہارے لیے تو آشنا، تجسس نہیں ہونا چاہیے۔" میں نے رائے زنی کی۔

"کیا تم مجھے عام لوگوں میں شامل نہیں سمجھتے ہو؟" اس نے مجھ سے سوال کر ڈالا۔

"قطعی نہیں۔ جب مجھے معلوم ہے تو یہ بات تم سے کیسے

ہو سکتی ہے کہ کنگ لائنز کا مالک اور جہاز رانی کی صنعت کا بے تاج بادشاہ جی لائیڈ ہی مشن کا سربراہ ہے۔"

"سنا میں نے بھی ہے۔" اس کی آواز کسی بھی قسم کے جوش سے عاری تھی۔ "لیکن دونوں کے معاشی مرتبے میں زمین آسمان کا فرق ہے۔ دوسری بڑی خرابی یہ ہے کہ کنگ لائنز کے سربراہ کو اب مجھنے کے دعوے دار بھی مشکل ہی سے مل سکیں گے۔ اخبارات میں آئے دن اس کے بیانات آتے ہیں۔ اس کی نجی زندگی کے بارے میں سکینڈل اور اخبار خبریں اور فیچرز چھاپتے ہیں لیکن وہ خود اخباری نمائندوں اور کیمروں کے سامنے نہیں آتا۔ اس کی ان حرکتوں نے اس کی بے اندازہ دولت سے مل کر اسے جدید دنیا کا ایک افسانوی کردار بنا دیا ہے۔"

"ناخواں دونوں کے درمیان اس کا ایک روپ بہت مکروہ و بھیانک بھی ہے۔" اس موضوع پر بھی ڈوان کو اپنی معلومات سے مرعوب کر کے خوشی محسوس کر رہا تھا۔

"وہ کیا؟" میرے خاموش ہونے پر اس نے وہی سوال کیا جس کی میں توقع کر رہا تھا۔

"روم میں وہ اسی دوران میں ڈوان مریسانو کے روپ میں رہتا رہا ہے۔۔۔"

"ڈوان مریسانو!" گفتگو کے دوران اس پر دوسری مرتبہ حیرت کا حملہ ہوا اور اس نے وہ نام دہراتے ہوئے میری بات درمیان ہی سے اُڑا دی۔ "عورتوں کا وہ دلال تو ایک زمانے میں روم کے امرا اور رؤسا کی آنکھوں کا تارا بنا رہا ہے۔ میں خود کئی پارٹیوں میں اس سے ملا ہوں۔ تم کیسے کہہ سکتے ہو کہ ڈوان مریسانو ہی جی لائیڈ ہے؟ میں نہیں مان سکتا کہ اس مرتبے کا آدمی روم میں اس گھٹیا پیشے سے منسلک رہا ہو۔۔۔ یہ تم کس دور کی بات کر رہے ہو؟"

"ان کے تینوں روپ ساتھ ساتھ چل رہے تھے۔ مشن کے قیام پر کنگ لائنز ترقی کامیابی کے جھنڈے گاڑ رہی تھی۔ البتہ ڈوان مریسانو کے روپ میں روم میں اپنی بیٹی ویرا کو ایک کامیاب سوسائٹی گرل بننے کی تربیت دے رہا تھا۔ اس نے ویرا کے ذہن سے یہ خیال کھرچ پھینکنے کے لیے بڑی محنت کی تھی کہ وہ ایک عورت ہے۔"

"لیکن ویرا تو ایک مدت تک یورپ میں جلبلاتی پھرتی رہی ہے کہ وہ اپنے باپ کی صورت دیکھنے کو بھی ترستی ہوئی سے بہلا لیا جاتا تھا؟" ڈوان تھری کے ظاہری سخت خول پر فطری تجسس غالب آ گیا تھا۔

"جو پاکستان کے ایک صوبائی دارالحکومت لاہور میں لائیڈز

کا سیج کے نام سے ایک پُرشکوہ اور قلعہ نما عمارت میں مشن کا ہیڈ کوارٹر تھا۔ وہاں ایک تہ خانے میں ویرا نے میرے ساتھ پہلی بار جی لائیڈ کی ایک قد آدم قلمی تصویر دیکھ کر اسے پہچانا تھا۔ وہ نادیدہ جی لائیڈ کو اپنا باپ کہتی تھی مگر اس تصویر کو اس نے ڈوان مریسانو کی حیثیت سے پہچان کر غصے میں اس تصویر کے ٹکڑے اُڑا دیے۔ اسی کی زبان سے مجھے ڈوان مریسانو کی کہانی کا علم ہوا۔ پھر کنگ لائنز سے خریدے ہوئے ایک سالخوردہ جہاز میں سفر کے دوران کپتان کے دفتر کے کیبن میں وہی تصویر جہاز راں کمپنی کے مالک کی تصویر کی حیثیت میں نظر آئی۔ یوں مجھے علم ہو گیا کہ وہ تینوں ایک ہی شخصیت کے روپ تھے۔"

"تم نہیں دیکھو گے کہ ڈوان مریسانو اب کہاں ہے۔ وہ تو سارا وقت روم کی طوائفوں کی دلالی کرتا تھا۔ کوئی سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ اس جیسا گندہ ذہن بھی اور کاہل شخص مشن یا کنگ لائنز کا سربراہ ہو سکتا ہے۔ اس کے بارے میں تمہاری معلومات واقعی قابلِ رشک ہیں۔"

"جب سے ویرا اس راز سے آگاہ ہوئی ہے، میری معلومات کے مطابق ڈوان مریسانو غائب ہو گیا ہے۔ اب شاید ہی کبھی جی لائیڈ کو اس روپ میں دیکھا جا سکے۔"

"جو کچھ تم نے بتایا اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ جی لائیڈ کسی پیچیدہ نفسیاتی عارضے میں مبتلا ہے اور کسی ذہنی گرہ سے مجبور ہو کر ہی ڈوان مریسانو والی حرکتیں کرتا پھرتا تھا ورنہ کنگ لائنز کے مالک کی حیثیت سے وہ دلالی تو درکنار تینوں کے لیے روم کی ساری طوائفوں کو خرید لینے کی حیثیت رکھتا تھا۔"

"لیکن قدرتنا وہ نادرہ کو کیا حاصل نہیں تھا؟ مگر وہ پھر بھی چوریاں کرتا تھا۔ جبلت کا حیثیت سے کوئی تعلق نہیں ہوتا۔ شاید تمہارا قیاس درست ہے۔"

"خیر ایک بات یاد رکھنا۔ جبر ڈان اور جی لائیڈ کی ملاقات میں اگر ضرورت پیش آئی تو تمہیں چند روز کے لیے یورپ کے کسی صحت افزا مقام پر بلایا جائے گا تاکہ ان دونوں کے سامنے تم کسی جبر اور دباؤ کے بغیر مشن یا مافیا میں سے کسی ایک کا انتخاب کر سکو۔ اس بارے میں ہماری جانب سے تم پر کوئی جبر یا دباؤ نہیں ہوگا۔ اسی طرح اس تنازعے کو ختم کیا جا سکے گا۔"

وہ بات سن کر میرا ذہن سن ہو کر رہ گیا۔ ڈوان تھری نے اس کے فوراً بعد ہی فون کا سلسلہ منقطع کر دیا اور میں سوچ میں پڑ گیا۔ اس کی ساری تمہیدی گفتگو کی غالباً صرف یہی آخری اطلاع کے لیے تھی کہ کسی وجہ سے مشن اور مافیا دونوں ہی کے لیے میری ذات غیر معمولی اہمیت اختیار کر چکی تھی اور فیصلہ

کرنے کے لیے دونوں طرف کے بچولیوں کے درمیان میری موجودگی ضروری بھی جا رہی تھی مگر ڈان تھری اس بات کی اصل اہمیت ظاہر کیے بغیر مجھے متوقع غلطی سے مطلع کرنا چاہ رہا تھا، اس لیے اس نے بیس منٹ تک ادھر ادھر گھمانے کے بعد بالکل آخر میں سرسری انداز میں وہ خبر دی تھی۔

لیکن میرے لیے وہ خوشی کا مقام نہیں تھا۔ اس اطلاع نے مجھے تشویش میں مبتلا کر دیا تھا۔ ایک طرف سیٹھ حبیب جیوانی کے معاملے میں مُنڈو مافیا والوں نے اتنی سرگرمی دکھائی تھی کہ جرمنی جیسے سخت گیر ملک میں قانون کا توڑ کرنے کے لیے سیٹھ حبیب جیوانی کے ہم شکل کی لاش کے دانت توڑ کر سرکاری ریکارڈ میں مافیا کے پاکستانی ہیروئن چیف کو مُردہ قرار دلوا دیا تھا اور دوسری طرف ہیر زنٹل کا لاوڈیل کو زخمی کر کے فوری طور پر میدان سے نکال باہر کیا تھا تاکہ میں فوری طور پر ہیروئن چیف کی ذمے داریوں سے سبکدوش ہو سکوں۔ ایک بار سیٹھ حبیب جیوانی بے خوف و خطر اپنی کمین گاہ سے نکل آتا تو مافیا کے روزمرہ معاملات میں میری اہمیت ختم ہو کر رہ جاتی۔ ایسی صورت میں ٹیپر ڈان مافیا کی سرگرمیوں میں کسی رکاوٹ کا خطرہ مول لیے بغیر مجھے لوپ ہول کر سکتا تھا۔

دہاں تک تو معاملہ سیدھا اور قابلِ فہم تھا جو بات میری سمجھ سے بالاتر ثابت ہو رہی تھی وہ یہ تھی کہ اب یک لخت میری ذات سٹی اور مافیا کے لیے اتنی اہم کیوں ہو گئی تھی کہ دونوں سربراہ میری خاطر مل سر جوڑ کے بیٹھنے پر مجبور ہو گئے تھے۔ سٹی اور مافیا دونوں کے مقاصد ایک دوسرے سے متضاد اور مخالف تھے۔ سٹی یورپ اور امریکا سے ہیروئن کا وجود ختم کرنے کے خفیہ سرکاری مشن پر کام کر رہی تھی۔ وہ مشرق میں ہیروئن کو اس قدر مقبول کرنا چاہ رہے تھے کہ وہاں پیدا ہونے والی ہیروئن مقامی طلب سے بچ ہی نہ سکے۔ دوسری طرف مافیا ہیروئن کی سو فیصد پیداوار پر قابض ہو کر اسے یورپ اور امریکا کی زرخیز عالمی منڈیوں میں کھپت کر رہی تھی مگر دونوں میں کھلے کھلے باہمی تصادم کے باوجود سرد جنگ جاری تھی اور دونوں ہی زندہ رہو امن بقائے باہمی کے اصول پر بھی ایک دوسرے سے متحارب نہیں ہوتے تھے لیکن متحارب نہ ہونا اور آپس میں مل بیٹھنا بھی دو متضاد صورتیں تھیں جو حریف برسوں میں کبھی یکجا نہیں ہوئے تھے میری وجہ سے کیوں مل بیٹھنے پر مجبور ہو گئے تھے۔

سلطان شاہ کے لیے بھی وہ بہت بڑا سوالیہ نشان تھا...

لیکن میں اس موضوع پر ٹرینڈ لائن کی چھت کے نیچے زیادہ تفصیلی بات نہیں کرنا چاہتا تھا۔ میں نے پرائیویسی لائٹ آف کر کے سیٹھ کو طلب کیا تو اس نے مجھے مطلع کیا کہ ڈی ایس پی اپنے عملے اور متعلقہ رجسٹروں سمیت اس کے دفتر میں حامد کے ساتھ مصروف تھا تاکہ ایک گھنٹے کی مہلت ختم ہونے سے پہلے میری کار کی چوری کی ایف آئی آر جاری کر سکے۔

"چوری کے وقت گاڑی کس کی تحویل میں ظاہر کی گئی ہے؟" میں نے پوچھا۔

"حامد کی تحویل میں دفتر کے باہر موجود تھی کیونکہ وقتی طور پر اسی علاقے کی ایف آئی آر جاری کرنے کا جواز ہے۔ چوری کا وقت کل رات دس اور گیارہ بجے کے درمیان درج کرایا گیا ہے۔ اس کے چند موٹی موٹی باتیں معلوم کی ہیں، باقی خانہ پری خود کر لی ہے۔"

"اب میرے لیے دوسری گاڑی کون سی ہے؟"

"ایک کرولا موجود ہے۔ صاف ستھری لوڈیڈ گاڑی ہے۔ وہی نکلوائے دیتا ہوں۔" اس نے خوشامدانہ لہجے میں کہا۔ "اس کا رجسٹریشن بھی نمبر کے نام ہے۔"

"تیل پانی چیک کروا کے جلدی نکلواؤ۔ مجھے فوراً واپس لوٹنا ہے اور ہاں! سرخ گاڑی کی تباہی کی خبر ملتے ہی انشورنس کلیم داخل کر دینا۔"

وہ سر ہلاتا ہوا باہر چلا گیا۔ چند منٹ بعد اس نے انٹرکام پر گاڑی تیار ہونے کی اطلاع دی اور میں دفتر سے اٹھ کر چلا گیا۔ وہاں سے روانہ ہونے سے پہلے میں ایگل چیف کے منگ خواروں کی فہرست ساتھ لینا نہیں بھولا تھا کیونکہ میں مافیا میں رہتا یا نہ رہتا، وہ فہرست ہمیشہ میرے کام آ سکتی تھی جو سینڈرو نے فرمانبرداری کے ساتھ میرے حوالے کر دی تھی۔ مجھے خلش اس بات کی بھی تھی کہ سیٹھ حبیب جیوانی نے اپنی زیرِ تربیت وارثوں کا چارج میرے حوالے کرتے ہوئے اس اہم فہرست کا ذکر کیوں نہیں کیا تھا، جو مافیا چیف کے فرائض کی بجا آوری میں کلیدی اہمیت کی حامل تھی۔ میں اس وقت ذہنی تذبذب کے عالم میں ضرور تھا لیکن دل ہی دل میں یہ تہیہ کر چکا تھا کہ اگر مجھے مافیا والوں کی نیت میں ذرا بھی فتور نظر آ گیا تو میں فوری طور پر ان کے خلاف محاذ کھول دوں گا۔

سینڈرو ریسیپشن ہال میں میرا منتظر تھا۔ میں راستے میں ملنے والے ملازمین کے جھکے جھکے سلام قبول کرتا ہوا اس کی رہنمائی میں باہر نکلا تو فرم کے باوردی ڈرائیور نے احترام کے ساتھ سفید کرولا کا عقبی دروازہ میرے لیے کھول دیا اور میں بے نیازی کے ساتھ عقبی نشست میں دھنس گیا۔

کار کا انجن چل رہا تھا اور ائرکنڈیشنر بھی آن تھا۔ جس کی وجہ سے گاڑی ٹھنڈی ہونی شروع ہو گئی تھی۔ میرے کچھ کہے بغیر سلطان شاہ نے پیشہ ورانہ انداز میں ڈرائیور تک

چاہیے۔" جہانگیر نے نرمی برتنے کی جواب دیا۔ "عزالہ کا غصہ تو ابھی تازہ ہے۔ اب سے پہلے ڈیڈی عزالہ کا مرد ہوا کرتا تھا؟"

"تم لوگ آپس میں مت لڑو!" میں نے اداس مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "اس بارے میں مجھے جلد ہی کوئی فیصلہ کرنا ہوگا۔ میں ایک سائے یا سراب کے پیچھے اپنی زندگی برباد نہیں کرسکتا۔"

"شکر ہے کہ تمہیں جلد ہی خیال آ گیا!" سلمٰی برتن سمیٹتی ہوئی بولی۔ "عزالہ تو خیر سے ایک شادی کر کے بیوہ بھی ہو گئی اور تم ابھی تک کنوارے بیٹھے ہوئے ہو؟"

اس کا وہ فقرہ تیر کی طرح میرے دل میں لگا مگر میں نے زبان نہ کھولی۔ میں اس وقت شکوہ کرتا تو سلمٰی زیادہ سخت باتیں کہہ گزرتی جنہیں سننا شاید میرے بس سے باہر ہوتا۔ وہ میرے نام سے وابستہ ہر عورت کی بدترین دشمن تھی اور ان میں عزالہ سرِفہرست تھی۔

وہ برتن سمیٹ کر چلی گئی تو میں سلطان شاہ کے ساتھ اپنے کمرے میں آ گیا۔ جہانگیر نے بھانپ لیا تھا کہ سلمٰی کے تند و تیز فقروں نے میرا موڈ خراب کر دیا تھا اس لیے وہ بھی زبان سے کچھ کہے بغیر ہمارے پیچھے لگا چلا آیا اور وہیں ایک صوفے پر دراز ہو گیا۔

اس وقت میری طبیعت اتنی مکدر ہو گئی تھی کہ تھوڑی دیر کے لیے بھی اس گھر میں ٹھہرنا محال معلوم ہو رہا تھا۔ مجھے اندازہ تھا کہ میں دل پہ جبر کر کے وہاں رک گیا تو سلمٰی کی ذرا سی بدزبانی پر اس پر اسی طرح اپنے دل کا غبار نکالوں گا کہ پھر مفاہمت کی کوئی راہ باقی نہیں رہ جائے گی۔ لیکن دوسری طرف یہ مشکل تھی کہ کسی بدمزگی کا اندازہ لگانے کے بعد جہانگیر کسی قیمت پر مجھے اپنے گھر سے نہ جانے دیتا اس لیے میں نے مصلحت سے کام لینے کا فیصلہ کر لیا۔

"میرا خیال ہے کہ اب تم لوگ خطرات سے محفوظ ہو چکے ہو!" میں نے سگریٹ سلگانے کے بعد پُرسکون لہجے میں جہانگیر سے گفتگو کی ابتدا کی۔

"دیکھو ڈیئر! تم سلمٰی کے مزاج سے اچھی طرح واقف ہو۔ میں بار بار کہتا رہا ہوں کہ وہ زبان کی تھوڑی کڑوی ضرور ہے لیکن دل کی بُری نہیں ہے اور تم کو بھائی کی طرح چاہتی ہے۔ تم کو اس کی کسی بات کا بُرا نہیں منانا چاہیے۔ مجھے علم ہے کہ اس وقت سلمٰی نے تمہارے ساتھ زیادتی کی ہے لیکن اُس کی زبان پکڑنا میرے بس سے باہر تھا . . ." اس نے اپنی بیوی کی صفائی میں ایک لمبی تمہید باندھی مگر میں نے درمیان میں سے ہی اس کی بات کاٹ دی کیونکہ اس وقت میں اس موضوع کو طول

نہیں دینا چاہتا تھا۔

"تم غلط سمجھ رہے ہو۔ سلمٰی نے زیادتی نہیں . . . میں اس کی نشتر زنی کا عادی ہو چکا ہوں۔" میں نے . . . بے جان مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "میرے لیے . . . ضروری ہو گیا ہے۔"

"تم مجھے دھوکا نہیں دے سکتے ڈیئر! تمہارا چہرہ . . . کھا رہا ہے کہ تم اندر ہی اندر کھول رہے ہو لیکن . . . کی کوشش کر رہے ہو۔ تمہارا یہاں سے جانا قطعی . . . نہیں ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اپنی غلطی کا احساس ہونے . . . ہونے سے پہلے ہی تم سے معافی مانگ لے . . ."

"سلمٰی کا نہیں، عزالہ کا معاملہ ہے۔" میں نے . . . کام لیتے ہوئے کہا۔ "سلمٰی نے تو بہت لحاظ میں زبان کھولی . . . میں فلیٹ میں منتقل ہونے کا فیصلہ کر کے یہاں آیا تھا۔ وہ فلیٹ بھی تو تمہارا ہی ہے اس لیے مجھے . . . مجھے جانے دو۔"

"ابھی عزالہ کو سراب قرار دے رہے تھے اب اس کا . . . معاملہ پیدا ہو گیا؟"

"غصے میں آدمی کچھ بھی کہہ سکتا ہے لیکن برسوں . . . ریاضت کو چند لمحوں میں خاک تو نہیں کیا جا سکتا۔" میں . . . اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔

"تم جھوٹ بول رہے ہو۔ عزالہ کا تمہارے منتقل ہونے . . . کیا تعلق ہو سکتا ہے؟" نہ میری کسی بات پر یقین کرنے کے . . . آمادہ نہیں تھا۔

"تم بھول رہے ہو کہ عزالہ نے سلطان شاہ کو چھوڑ . . . دیا۔ اس پہ ہمارے فلیٹ کا فون نمبر لکھا ہوا تھا جہاں سے . . . کبھی کبھار اسے ولدا کے گھر فون کرتا رہتا تھا۔ تمہارا . . . رگ رگ سے واقف ہوں۔ اس رقعے میں میرے لیے . . . پوشیدہ ہے کہ میں اس نمبر پر رہ کر اس کی فون کال کا . . . کروں۔ ہو سکتا ہے کہ میری غیر حاضری کے دوران وہ . . . رہی ہو اور جواب نہ پا کر مایوس ہو گئی ہو۔"

"لیکن اسے میرا نمبر معلوم ہے۔ وہ یہاں آ سکتی تھی . . . سے بڑھ کر یہ کہ آج سلطان شاہ کو اپنی اصلیت بتا سکتی . . . اس نے تم سے کھلی ہوئی لاتعلقی اختیار کی ہوئی ہے۔"

"اس کی کیا مجبوریاں ہیں؟ یہ تو وہی بتا سکتی ہے . . . میں منتقل ہونے کے بعد فون پر اس سے بات ہو گی تب . . . پتا چل سکے گا کہ وہ کیوں اور کہاں روپوش ہے۔"

"یہ تمہاری ہمیشہ کی عادت ہے۔" وہ میرے دلائل

سامنے زچ ہو کر بے بسی سے بولا "تم جس بات پر اڑ جاتے ہو اس کے حق میں ایسی ایسی تاویلیں تلاش کر لیتے ہو کہ اپنے سامنے والے کو لاجواب کر دیتے ہو۔ مجھے یقین ہے کہ تم نے عزرا کے دیے ہوئے رقعے سے یہ کہانی ابھی سوچی ہے۔ بہرحال کھانے کی میز پر تم عزرا کے بارے میں اتنا سخت رویہ اختیار نہ کرتے۔"

"تم یقین کرو یا نہ کرو لیکن میرا فلیٹ منتقل ہونا بہت ضروری ہے۔ ۔ ۔ تم آج رات ہی کو مجھ سے رابطہ قائم کر ۔ ۔ ۔ " اس نے دو ٹوک لہجے میں کہا۔

سلطان شاہ معاملے کی تہ تک پہنچ گیا تھا لیکن رد و کد سلمیٰ کو ناپسند تھا اسی لیے اس نے مجھے سمجھانے کی کوئی کوشش نہیں کی اور جہانگیر بھی آخر کار ہتھیار ڈالنے پر مجبور ہو گئے۔

"تم میری کال شیراز اپنے استعمال میں رکھو گے۔" مجبور ہو کر اس نے دوستی برقرار رکھنے کی علامت کے طور پر ایک شرط عاید کر دی۔

اس بار میں واقعی ہنس پڑا "کیوں بے وقوفی کی باتیں کر رہے ہو جہانگیر، میں ہوٹل یا کرائے کے گھر میں نہیں بلکہ تمہارے ہی فلیٹ میں منتقل ہو رہا ہوں۔ میرے پاس اپنے دفتر کی گاڑی ہے۔ میں بیک وقت دو گاڑیاں تو نہیں چلا سکتا۔"

"تم ابھی تک کہیں نہ کہیں پھنسے ہوئے ہو۔ تمہاری غیر حاضری میں سلطان شاہ کو سواری کی ضرورت پیش آ سکتی ہے۔" شیراز کے رکھنے کا تم اس نے اصرار کیا اور اس بار مجھے نا دونوں ہونا پڑ گیا۔

ہم دونوں کا جملہ ساز و سامان فلیٹ ہی میں تھا اس لیے روانگی کے لیے کسی خاص تیاری کی ضرورت نہیں تھی۔ ہم گن اور ایک کلاشنکوف کے علاوہ وہ وڈیو سے رابطہ قائم رکھنے والا مختصر سا ٹرانسمیٹر گاڑی میں منتقل کر کے ہم روانگی کی تیاری کر رہے تھے کہ سلمیٰ اندر سے آ گئی۔

"کہاں کی تیاریاں ہو رہی ہیں؟" اس نے برآمدے میں آتے ہی کاٹ دار لہجے میں سوال کیا۔ اسے اپنے سابقہ رویے کا شاید نہ احساس تھا اور نہ ملال۔

"یہ دونوں فلیٹ جا رہے ہیں۔ وہ کئی دن سے خالی پڑا ہوا ہے" جہانگیر نے مجرمانہ احساس کے ساتھ دبے لہجے میں کہا۔ میں کسی تلخی سے گریز کرتے ہوئے سفید کرولا سے نیچے آ گیا۔ البتہ سلطان شاہ شیراڈ کا انجن اسٹارٹ کر چکا تھا۔ وہ تو گھر کی چوتھائی میں اس گھر سے نکل جانے پر تلا بیٹھا رہتا تھا۔

"تم فلیٹ پہنچو میں آتا ہوں" میں نے اسے اشارہ کرتے ہوئے کہا اور وہ کھلے ہوئے پھاٹک میں سے اپنی کار باہر نکال لے گیا۔ سلطان شاہ کے اس گستاخانہ فرار پر سلمیٰ کی تیوریاں چڑھ گئیں اور وہ عجیب سے انداز میں میری طرف متوجہ ہو گئی۔

"دیکھا اس جنگلی گنوار کو۔ مجھ سے سلام دعا کیے بغیر ایسا بھاگا ہے جیسے مجھے جانتا ہی نہیں۔ اچھا ہوا جو عزرا نے اسے منہ نہیں لگایا۔ ۔ تم بھی اس کے ساتھ رہ کر بالکل اپنے ساتھی جیسے ہو گئے ہو۔ جاؤ تم بھی اسی کی طرح منہ اٹھا کر چلے جاؤ۔"

"میں ہمیشہ کے لیے نہیں جا رہا۔ تم اندر مصروف تھیں اس لیے میں نے مخل ہونا مناسب نہیں سمجھا۔ اب اگر اجازت ہو تو" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔

"لیکن تمہارا اتنا کیوں سوجا ہوا ہے؟" اس کے تیور بدلے جا رہے تھے۔

"وقت اور حالات کے تھپیڑوں نے سجا دیا ہے" میں نے گمبھیر لہجے میں کہا۔

"ارے میں مذاق کر رہی تھی۔ بڑا کمزور تو بھرے بیٹھے ہو۔" وہ دو قدم آگے بڑھ کر بولی۔ "میں نے کیا کیا ہے تمہارے ساتھ جو مجھ سے اتنے ناراض نظر آ رہے ہو؟"

"جس کی محبوبہ اسے دغا دے جائے وہ کبھی نہیں مسکرا سکتی بی بی!" میں نے اس کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "بے وفائی کی چوٹ کھا کر دل مرجھا جاتا ہے۔ چہرہ سوجا ہوا نظر آنے لگتا ہے۔ ہونٹوں سے مسکراہٹ چھن جاتی ہے۔ الفاظ میں شیرینی نہیں رہتی اور تم چاہتی ہو کہ میں ایسی حالت میں بھی تم کو ہنستا مسکراتا ہوا نظر آؤں۔ میں انسان ہوں، پتھر نہیں جو سدا ایک حالت میں رہتا ہے تو اسے ٹھوکروں میں پڑا رہنے دیا جائے یا اٹھا کر کسی مسجد کی محراب میں سجا دیا جائے۔"

"یہ دل گرفتہ اور زخم خوردہ ہے سلمیٰ!" جہانگیر نے دخل دیتے ہوئے کہا۔ "اس وقت اسے نہ چھیڑو، یہ چھیڑ گیا تو سنبھالنا دشوار ہو جائے گا۔"

"جاؤ چھوڑی" اور دو ہاتھ ہلاتے ہوئے بولی۔ "میری دعائیں تمہارے ساتھ ہیں۔"

میں سر جھکا کر گاڑی میں بیٹھا اور انجن اسٹارٹ کر کے وہاں سے روانہ ہو گیا۔

ایر پیس میری جیب میں تھا۔ اس وقت میرے دل میں وڈیرا سے بات کرنے کی شدید خواہش بیدار ہو چکی تھی۔ میں نے اسے آن کر کے اپنی سیٹ پر رکھ دیا۔ اس وقت میں اس سے رابطہ کرنے کے بجائے اس کی کال کا انتظار کرنا چاہ رہا تھا۔ مجھے امید تھی کہ کامران کی موت کے بعد کے واقعات کے بارے میں وہ کسی نہ کسی وقت مجھ سے ضرور بات کرے گا۔

سلطان شاہ فلیٹ پر پہنچ کر جھاڑ پونچھ کا آغاز کر چکا تھا۔

"غزالہ کے بارے میں کیا سوچا ہے تم نے؟"
کئی منٹ تک خاموشی کے ساتھ کار
چلنے کے بعد آخر کار سلطان شاہ اپنی زبان کی خاموشی سے مجبور
ہو کر بولا۔
"ابھی اس کے بارے میں زیادہ سوچ کر اپنا دماغ خراب نہیں
کیا۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "مجھے یہ اعتراف
کرنے میں کوئی عار نہیں ہے کہ اس کا نام آج تک پھانس بن کر
دل میں چبھ رہا ہے۔ میں نے اسے ٹوٹ کر چاہا اور اپنی
محبت کو حاصل کرنے میں ناکام رہا۔ اس لیے بار بار اس کا ذکر
کر کے زخموں کو نہ کریدو۔ میں نے تمہیں بتا دیا ہے کہ میں
کوشش کر چکا ہوں، اب غزالہ کی باری ہے۔ اسے
بتا دو کہ وہ آج بھی مجھے کچھ سمجھتی ہے ورنہ وہ میرے
لیے بھی اجنبی بن کر رہ جائے گی اور اگر آج اگر وہ ہوتے ہوئے
اس کی کچھ مجبوریاں اس کا تعاقب کر رہی ہیں تو اس کے بارے
میں بھی تم مجھے نگرانی کرنے والوں کی رپورٹ مل جائے
گی۔ وقت کم ہے میں اپنے دل و دماغ کو بے لگام چھوڑ دینا
چاہتا۔"
"ابھی تم ان کس لیے جا رہے ہو؟" اس نے آہستگی
سے کہا۔
"کسی سے ملنے۔" میں نے ویرا کا نام لیے بغیر بے پروائی سے کہا۔
"اس کا کوئی نام، کوئی روپ تو ہو گا؟" اس کے لہجے میں ہلکی
سی ناگواری۔
"میرے لیے اس کا کوئی نام نہیں ہے۔ ہاں روپ بہت
ہے۔ دلکش چہرہ، تیکھے خد و خال اور متناسب بدن۔ یہی
چیزیں مجھے اس کی طرف لے جا رہی ہیں۔"
اس نے نا قدرانہ انداز میں گھورتے ہوئے اپنے سر کو تنبیہی انداز
میں جنبش دی پھر بولا۔ "ویسے تو میں تمہارا تنخواہ دار نوکر ہوں
لیکن تم نے مجھے جو عزت دی ہے اس کی بنا پر میں اپنے
آپ کو خوش فہمی میں مبتلا رکھتا چلا آ رہا ہوں۔ اسی لیے تمہارے
ذاتی معاملات میں بھی وقتاً فوقتاً دخل دیتا رہتا ہوں اور اس
کے بعد میرے لیے خاموش رہنا ناممکن ہوتا چلا جا رہا ہے۔
اس لیے آج میں تم سے کھل کر کچھ باتیں کرنا چاہتا ہوں اور
امید ہے کہ میری گفتگو کچھ زیادہ خوشگوار نہیں ہو گی۔"
"شاہ نے مجھ پر تم پر کوئی پابندی نہیں لگائی۔ جو کچھ کہنا چاہتے
ہو کہو لیکن جس طرح تم نے پہلے ہی بتا دیا ہے کہ
گفتگو خوشگوار نہیں ہو گی اسی طرح میں بھی یہ واضح کر دینا
چاہتا ہوں کہ اگر میرا ردعمل تلخ ہو تو منہ نہ بسورنا۔"

وہ چند ثانیے تک خاموش رہا۔ مجھے اندازہ تھا کہ وہ اپنی
بات شروع کرنے کے لیے مناسب الفاظ کی تلاش میں تھا۔ پھر
اس نے آہستگی سے بولنا شروع کر دیا۔ "میرا اور تمہارا ساتھ بہت
زیادہ طویل نہیں ہے لیکن اس دوران میں وقت ساتھ رہ کر میں
نے تمہارے مزاج سے پوری طرح واقفیت حاصل کر لی ہے۔ تم
پارسا کبھی بھی نہیں رہے ہو جہاں موقع ملتا ہے تفریحاً اپنی رنگین
مزاجی کے مظاہرے کرتے ہو۔ خوبصورت عورتوں کی موجودگی میں
تمہارا دماغ بھی خوب چلنے لگتا ہے لیکن میں نے کبھی بھی تمہارا
رجحان پیشہ ور عورتوں کی طرف نہیں دیکھا۔ ساری خرابیوں کے
باوجود تمہاری یہ عادت مجھے پسند ہے کہ تم گنگناتے تیز تم جھرنوں
میں تو خوب غوطے لگاتے ہو لیکن گندی نالیوں میں بہنے والے پانی
سے دور رہتے ہو لیکن ابھی تم نے جو کچھ کہا، اس سے مجھے دلی تکلیف
ہوئی ہے۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ تم خود کو اس حد تک گرا
لو گے۔"
"میں نے تو بہت کچھ کہا ہے۔ تم میری کس بات کے حوالے
سے یہ تبصرہ کر رہے ہو؟" میں نے قدرے حیرت سے سوال کیا
کیونکہ میں واقعی یہ نہیں سمجھ سکا تھا کہ میری کون سی بات اس
کے لیے دلی تکلیف کا باعث بنی تھی جو وہ مجھ پر تنقید کرنے پر
مجبور ہو گیا تھا۔
"غزالہ سے تمہاری دوستی ہے۔ تمہیں اس سے ناراض ہونے کا
بھی پورا پورا حق ہے لیکن اس سے روٹھ کر تم طوائفوں کے چکر میں
کیوں پڑ رہے ہو؟" اس کے لہجے سے اس کا اندر کا دکھ ظاہر ہو
رہا تھا۔ میں پریشان چونک پڑا۔
"یہ تم سے کس نے کہہ دیا؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔
"ابھی تم نے خود ہی بتایا تھا کہ تم تیکھے خد و خال اور متناسب
بدن والی کسی ایسی عورت سے ملنے جا رہے ہو جس کا تمہارے
لیے کوئی نام نہیں ہے۔"
میں بے اختیار ہنس پڑا۔ میں نے اس سے بحث میں الجھنے
سے بچنے کے لیے ویرا کا نام چھپایا تھا لیکن میں نے محسوس کیا کہ میری
یہ احتیاط سلطان شاہ کے لیے صدمے کا باعث بن رہی تھی
اس لیے میں نے خوش دلی کے ساتھ کہا۔ "تم فکر مت کرو میں تمہارے
پندار کو ٹھیس پہنچانے کا کوئی ارادہ نہیں رکھتا۔ وہ بالکل ایسی ہی
ہے جیسا میں نے تمہیں بتایا ہے۔ تم خود اسے بار بار دیکھ چکے ہو۔
میں ویرا سے ملنے جا رہا ہوں۔"
"ویرا سے؟" اس کے حلق سے تحیر زدہ آواز برآمد ہوئی۔
"شاید تم یہ بھول رہے ہو کہ وہ تمہیں چھوٹ دینے کا وعدہ پورا
کر چکی ہے اور اب تمہارے خون کی پیاسی ہے۔"

"جنھیں چاہا جاتا ہے انھیں مارنا اتنا آسان نہیں ہوتا۔ یہ خوبی صرف بھیڑیوں میں پائی جاتی ہے جو اپنے غول کے کمزور ساتھی کو خود ہی چیر پھاڑ کر کھا جاتے ہیں۔"

وہ استہزائیہ انداز میں ہنسا۔ "پتا نہیں تم کس زمانے کی بات کر رہے ہو۔ ویرا تو پھر بھی ایک مستند قاتلہ اور غیر ملکی ہے۔ تم دیکھتے نہیں کہ شہر میں کیا ہو رہا ہے۔ دلدار آغا کی ذرا سی سازش کے نتیجے میں سب لوگ اندھے، بہرے اور دیوانے ہو گئے تھے۔ کسی سبب اور دشمنی کے بغیر لوگ کلاشنکوفیں تان کر ایک دوسرے پر گولیاں برسانے لگے تھے۔ زندگی ہراساں تھی۔ اسے نہ گھر میں پناہ میسر تھی اور نہ گلی کوچوں میں۔ ہر طرف موت کی حکمرانی دیکھ کر بھی تم دیوانوں سی باتیں کر رہے ہو۔ اس نے اپنے بدن کا سحر دکھا کر تمھیں لبھایا ہے اور موقع پاتے ہی وہ تمھارے سینے میں گولیاں اتار دے گی۔"

"یہ سینہ اتنا چھلنی ہو چکا ہے کہ ویرا کی چلائی ہوئی گولیاں اس کے پار نکل جائیں گی۔ میری اس سے تفصیلی بات ہوئی ہے۔ اسے انطونیو کی موت کا شدید غم ہے۔ وہ مجھ سے وعدہ خلافی نہیں کرے گی اور پھر یار! میں تو مسلمان ہوں۔ میری موت اگر ویرا ہی کے ہاتھوں لکھی ہوئی ہے تو میں کہیں بھی چھپتا پھروں، آخر کار وہی مجھے میرے آخری سفر پر روانہ کرے گی۔ میں اس وقت تمھیں روکوں گا۔ تم گاڑی کی رفتار کم کیوں کر رہے ہو؟ مجھے دیر ہوئی تو وہ میری طرف سے شبہات میں مبتلا ہو جائے گی۔"

"اس وقت تمھاری ذہنی حالت درست نہیں ہے۔" اس نے گاڑی سڑک کے کنارے روک کر خوشامدانہ لہجے میں کہا۔ "تم غزالہ سے مایوس ہو کر ویرا جیسی ناگن کی آغوش میں پناہ لینے جا رہے ہو۔ یہ دانشمندی نہیں ہے۔ میں گاڑی واپس گھما رہا ہوں۔"

"چلو ہاں!" میں نے سخت لہجے میں کہا۔ "ورنہ میں کار سے اتر کر ٹیکسی سے چلا جاؤں گا۔ ویرا میں ہزار خرابیاں ہیں لیکن وہ جھوٹی نہیں ہے۔"

میرا ہاتھ دروازے کے لیور پر دیکھ کر سلطان شاہ نے بادل ناخواستہ کار آگے بڑھا دی۔

"غیر محسوس طریقے پر تم بھی میری عادت بن گئے ہو۔" گاڑی حرکت میں آنے کے بعد میں نے کہا۔ "اصولاً مجھے اس وقت اکیلے آنا چاہیے تھا لیکن نہ جانے کیوں میں نے تمھیں بھی ساتھ لے لیا۔"

جواب میں وہ کچھ نہ بولا۔ اس کے پاس اپنی ناخوشی کے اظہار کا کوئی اور ذریعہ نہیں رہا تھا۔

"تم چاہو تو میں تمھیں بلبل ہزار داستان بلڈنگ تک پہنچا سکتا ہوں۔ اس بازار میں تم جس سے چاہو مول تول کر لینا، مجھے کوئی اعتراض نہیں ہوگا لیکن ویرا سے تمھاری اس وقت ملاقات پر نہ صرف مجھے اعتراض ہے بلکہ یہ تمھاری سلامتی کے لیے خطرناک ہے۔" تھوڑی دیر کی جبری خاموشی کے بعد وہ ایک بار پھر اپنی زبان کھولنے پر مجبور ہو گیا۔

"اپنی سلامتی کی فکر سب سے زیادہ مجھے ہوتی ہے [illegible] لیے اسے تو بھول جاؤ۔ مجھے یہ بتاؤ کہ تمھارے اعتراض کی وجہ کیا ہے؟"

"نت نئی عورتوں سے ملنے والے راتوں رات انھیں بھول جاتے ہیں لیکن ایک ہی عورت سے بار بار ملنے والے آخر کار اپنا [illegible] کا اسے بھول جاتے ہیں۔ تمھارا بار بار ویرا سے ملنا مجھے کھٹکنے لگا [illegible] رکھنے لگا۔ شاید تم بھول گئے ہو کہ وہ بھی ایک چشمہ [illegible] اسے روم میں ڈان مرسیا نے تربیت دی تھی۔ وہ [illegible] ہوش و حواس پر چھا جانے کے فن میں طاق ہے اور [illegible] نشے کی طرح عقل کو ماؤف کر دیتی ہے۔ اس سے [illegible] اپنا مستقبل تباہ کر لو گے۔۔۔"

"ایسی باتیں نہ کرو کہ مجھے ہنسی آنے لگے۔ میرا [illegible] تھوڑا سا بوجھل ہے۔" میں نے اس کا مضحکہ اڑاتے ہوئے [illegible] اس وقت گرجا کے کسی پادری کی طرح بول رہے ہو جو [illegible] تجربوں سے گزرے بغیر ان میں کیڑے نکالتا رہتا ہے [illegible] دل ہی دل میں اس کی احمقانہ باتوں پر کڑھتے رہتے [illegible] کرو، وفا کر کے بے وفائی کا داغ اٹھاؤ پھر مجھے کچھ سمجھاؤ۔"

"تمھارے دماغ پر مفروضے سوار ہیں۔ میں تو بس [illegible] کہ غزالہ سب کچھ کر سکتی ہے مگر تم سے بے وفائی نہیں [illegible]

میں نے جھنجلا کر اس کی بات کاٹ دی۔ "بس کرو [illegible] یہ نام اب میری سماعت پر بھی بوجھ بننے لگا ہے [illegible] اور بات کرو۔"

"بس ایک آخری بات سن لو۔" اس کا لہجہ غیر متوقع [illegible] ہو گیا۔ "اگر وہ بے وفا نکلی تو اس کو ٹھوکر مارنے والوں [illegible] سے آگے نظر آؤں گا لیکن تم نے اپنی کسی حماقت سے [illegible] گالی دی تو میں بے سہارا ہو جاؤں گا۔۔۔"

"اس نے تو تمھیں کسی قابل ہی نہیں سمجھا [illegible] میں نے استہزائیہ لہجے میں کہا۔ "تم سے ملی اور تم کو [illegible] الو بنا کر چلی گئی۔ تمھارا کمزور سہارا اس کے کسی کام [illegible] بولتے اچانک میرے ذہن کو ایک جھٹکا لگا اور [illegible] اس وقت تک جو کچھ شاید [illegible] مشتعل ہونا فطری امر تھا لیکن جذبات کی [illegible]

رہا تھا۔ اسے دیکھ کر معمولی سی ذہانت رکھنے والا کوئی بھی
زبانی با اندازہ لگا سکتا تھا کہ وہ اپنے کسی بہت اہم ملاقاتی
منتظر بیٹھی ہوئی تھی۔

میں اسے پہلے ہی دیکھ چکا تھا لیکن اس نے ابھی مجھے دیکھنے
پائی تھی چھوڑو۔ ہم دونوں والہانہ ملتے ہوئے لوگوں سے قدرے
فانوس کے نیچے ایک دوسرے سے ملے۔

میں نے دیر تک اس کی نیلی آنکھوں میں جھانکا تو وہاں پتلیوں میں
ایک چمک موجود تھی جو اس کی اندرونی کیفیات کی چغلی
کھا رہی تھی۔

"مبارک ہو۔ امید تھا کہ تم ضرور آؤ گے۔" اس نے خالص اردو
لہجے میں کہا۔ "اکیلے ہی آئے ہو یا باہر کوئی لشکر بھی موجود
اس نے گفتگو کے لیے اردو کا سہارا لیا تھا۔

"باہر سے اپنے محافظوں کو بلا کر تم تصدیق کر سکتی ہو کہ میں
اکیلا ہوں۔" میں نے اس کے چہرے سے نظریں ہٹائے بغیر
سپاٹ لہجے میں کہا۔

"تم بالکل غیر مہذب اور جنگلی ہو۔" وہ غصیلے لہجے میں بولی۔
کے ساتھ مجھے ملنے کی کوشش کرنے کے بجائے الٹا مجھ ہی پر طنز
کر رہے ہو کہ میرے ساتھ محافظ ہوں گے تو میں تمہیں اندر موجود
تھی۔"

"کی بات تم کو میرے بارے میں سمجھ لینی چاہیے تھی۔" ابھی
انداز میں کہا کیونکہ کچھ لوگ ہمارے قریب سے گزر رہے
تھے۔ "ہم دونوں یہاں برابری کے جذبے کے ساتھ ایک دوسرے
سے ملنے آئے ہیں اس لیے ہم دونوں میں سے کسی کو دوسرے پر
جنس یا زبان کی کوئی برتری حاصل نہیں ہے۔۔۔"

"پھر بگڑ گئے۔۔۔ آؤ میرے ساتھ آؤ۔" اس نے میرا
کر پیار بھرے لہجے میں کہا اور رہائشی منزلوں کی طرف
والی لفٹوں کی طرف ہو لی۔

"کس کے پاس لے جا رہی ہو؟" وہ راستے میں تخلیہ پا کر میں
کہا۔

"ماریانا گبرائیل کے کمرے میں لے جا رہی ہوں۔" اس
لہجے میں کہا۔ "میں تم سے کافی دیر پہلے یہاں آ گئی تھی
تمہاری ہدایت کے مطابق کمرہ بک کرا لیا تھا۔"

تمام تیاریوں کے ساتھ آئی ہو کہ بالآخر میں شخص
مجھے پھر مجبور ہونا پڑ رہا ہے۔" میں نے اس کے سراپا کا
جائزہ لیتے ہوئے کہا۔

"خوبصورت لگ رہی ہوں نا؟" اس نے بچوں جیسی خوشی
کہا پھر یک لخت سنجیدہ ہو کر بولی۔ "میں اس لباس میں بھی

ہوئی تھی۔ بال سنوار کر اسکارف باندھا ہے یا سینڈل پہنے ہیں۔ میرا
خیال ہے کہ تم نشے میں ہونے کی وجہ سے اس وقت زیادہ حساس
ہو گئے ہو۔ مجھے تو اندازہ نہیں ہو سکا کہ کوئی مجھے دیکھ رہا ہو۔
البتہ ہوٹل سے باہر کی اور بات ہے۔ تمہارے لوگ صرف دیکھنے
پر ہی اکتفا نہیں کرتے بلکہ میری سفید چمڑی کا فائدہ اٹھا کر اور کچھ
نہیں تو شانے ہی ٹکراتے ہوئے گزر جاتے ہیں۔"

"تمہارے شانے گھس تو نہیں جاتے؟ یہ کیوں بھول رہی
ہو کہ ولایت کی محبوب، میٹرو اور بسوں میں تم سر سے پیر تک مردوں
کی بھیڑ میں پھنس کر سفر کرنے کی عادی ہو۔"

"میرا کچھ بھی نہیں گھستا۔" وہ اوپر جانے والی خالی لفٹ میں
سوار ہوتے ہوئے بولی۔ "مجھے ان بے چاروں پر ترس آتا ہے جو جبر
شانے کا ایک لمحاتی لمس محسوس کر کے گھنٹوں میرے بارے میں
سوچتے رہتے ہوں گے جبکہ میں خود ایسے مردوں کو سسکا اور
تڑپا کر لذت محسوس کرتی ہوں۔ تمہارے شہر میں آ کر کبھی کبھار تو
میں خود اپنے کندھوں اور کہنیوں کو فراخدلی سے استعمال کرنے
لگتی ہوں۔ اس مہم جوئی میں کئی بار ایسا بھی ہوا کہ بدقماش لفنگے
میرے پیچھے لگ گئے اور اس وقت تک نہ ٹلے جب تک
میں نے ٹرانٹ جھٹکا کر انہیں تماشا نہیں بنا دیا۔ ذہنی عیاشی
کی اور بات ہے لیکن میں اپنی زندگی میں کبھی کسی کے لیے ایسا
نرم چارہ ثابت نہیں ہوئی جیسا تم محسوس کرتے ہو گے۔"

میں نے اس نرم چارے کا آغاز محسوس کرنے کا ارادہ کیا ہی
تھا کہ تیزی سے اوپر اٹھتی ہوئی لفٹ ایک ہلکے سے جھٹکے کے
ساتھ چوتھی منزل پر رکی اور اس کا دروازہ کھل گیا۔

فلور پر نیچے جانے والی لفٹ کے انتظار میں دو جوڑے
موجود تھے۔ انہیں یک بیک سامنے پا کر میرے لیے اس کے
سوا کوئی چارہ نہیں رہا کہ ویرا کے تعاقب میں جاپانیوں کے انداز میں
بار بار سر کو کسی قدر احترام آمیز خم دیتا ہوا لفٹ سے برآمد ہوتا۔
میں نے کن انکھیوں سے دیکھا کہ میری اس زنانہ مردانہ حرکت
پر ایک لڑکی نے مسکرا کر معنی خیز انداز میں اپنے ساتھی مرد کی طرف
دیکھا۔ بظاہر اس کا مدعا یہی معلوم ہوا کہ وہ اپنے ساتھی مرد کو مجھ
سے سبق لینے اور میری تقلید کرنے کا مشورہ دینا چاہ رہی تھی۔ اس
بے چاری کو اس واردات کا مطلق اندازہ نہیں ہو سکا تھا جو میری
جاپانی زندگی سے پل بھر پہلے رونما ہوتے ہوتے رہ گئی تھی۔

"یہ یاد رکھنا کہ اس وقت میرا نام ماریانا گبرائیل ہے۔" ویرا
نے دلداری میں اپنے کمرے کی طرف پیش قدمی کرتے ہوئے کہا۔

"تو کیا تم اسی ہوٹل میں مقیم ہو؟" میں نے استعجاب آمیز لہجے
میں سوال کیا۔

"میں نے تمہیں بتا چکی ہوں کہ میں نے تمہارے آنے سے پہلے کمرا بک کرالیا ہے۔" اس نے مجھ پر آنکھیں نکال کر دھمکی آمیز انداز کے ساتھ کہا۔

"ابھی یہ غصہ نہ دکھاؤ۔ کمرا ابھی بک کرایا ہے تو کوئی پورٹر وغیرہ ساتھ کیوں نہیں لیا اور کمرے کی چابی کہاں ہے؟" میرے ذہن میں دور کہیں خطرے کی گھنٹی بج اٹھی تھی۔

"پورٹر تمہیں سر پہ اٹھاتا؟ جب میرے ساتھ سامان ہی نہیں ہے تو پورٹر کی کیا ضرورت تھی۔ مجھے اپنے کمرے کا نمبر معلوم ہے اور یہ ہوٹل میرا دیکھا بھالا ہے۔ چابی کی ہول میں موجود ہوگی یا روم سروس والے کمرا درست کر رہے ہوں گے۔"

اس کے دونوں جواب معقول تھے لیکن میرے ذہن سے خطرے کی موہوم گونج دور نہ ہو سکی۔

ویرا چلتے چلتے ایک کمرے کے کھلے ہوئے دروازے میں گھوم گئی۔ میں نے اس کی تقلید کی۔

اندر ایک ہاؤس میڈ بستر درست کرنے کے بعد گرد سیاں جھاڑ رہی تھی۔ اس نے شستہ انگریزی میں ہم دونوں کو خوش آمدید کہا اور ویرا نے اس سے بھی زیادہ نکھری ہوئی اردو میں اس کا شکریہ ادا کرکے اسے بھونچکا کر دیا۔

ڈائننگ ٹیبل پہ پھیلی ہوئی ہوٹل کی اسٹیشنری سے ظاہر ہو رہا تھا کہ کمرے میں روم سروس والی خاتون کا کام مکمل نہیں ہوا تھا لیکن ویرا نے اپنے سیاہ چمڑے کے شولڈر بیگ میں سے ننھا سا دستی پرس نکال کر دس روپے کا نوٹ اس خاتون کو تھمایا تو شکریہ ادا کرنے کے بعد بھی وہ متذبذب تھی۔

"مجھے چند منٹ کی...." اس نے کہنا چاہا لیکن ویرا نے اس کی بات کاٹ دی۔

"جو رہ گیا ہے وہ ہم خود کر لیں گے۔ تم جا سکتی ہو۔"

ٹپ دینے کا مطلب ہی یہ تھا کہ اس کی کمرے میں موجودگی ضروری نہیں رہی تھی۔ بہرحال وہ پیشہ ور خاتون بھی خوب سمجھتی تھی اس لیے فوراً ہی سروس ٹرالی کو دھکیلتے ہوئے کمرے سے نکل گئی۔ باہر جا کر اس نے دروازہ احتیاط سے بند کر دیا تھا جو اندر سے خود ہی مقفل ہونے والا تھا۔

تھکے تھکے سے انداز میں ویرا کا ہاتھ تھام کر بستر پر گر گیا۔ اس نے بڑی مہارت سے نہ صرف میرے وجود کا جھٹکا سہہ لیا بلکہ اپنا ہاتھ چھڑانے میں بھی کامیاب ہو گئی۔

"لاابالی نوجوانوں کی طرح بے خود ہونے کی کوشش نہ کرو۔" اس نے گہری سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "میں نے تمہیں گفتگو کے لیے بلایا ہے۔ مجھے شکار سمجھ کر گھیرنے کی کوشش کرو گے تو بہت جلد تھک جاؤ گے کیونکہ میں خود بھی خطرناک شکاری ہوں اور [illegible] دشمنی ہوئی بھی ہے۔"

"اپنی دشمنی تم اس ہوٹل سے باہر چھوڑ آئے ہیں۔" میں نے اسے یاد دلایا۔ "یہ کیسی عجیب دشمنی ہے کہ دو دن پہلے تم پوری [illegible] کے ساتھ میری کمین گاہ پہ چڑھ دوڑی تھیں اور مجھے [illegible] تھیں لیکن آج ہم خلوت میں بیٹھے مذاکرات کر رہے ہیں۔"

"دانشمندوں میں کبھی ازلی دشمنی نہیں ہوتی۔" اس پر سنجیدگی طاری تھی۔ "کبھی کبھار دشمنی ایک روگ بن کر [illegible] کو ضرور چاٹ جاتی ہے لیکن آخرکار وہ گفتگو سے کوئی نہ کوئی [illegible] لیتے ہیں۔"

"تم تو دانشور بننے کی کوشش کر رہی ہو۔" میں نے [illegible] منطق آزمانا چاہا۔ "لیکن یہ بھول گئی ہو کہ یہاں مادہ دانشور بننے کے لیے ایک عینک اور چند بکھری ہوئی زلفوں کا ہونا ضروری ہے اور اسکارف کھول کر بھی ان دونوں میں سے کوئی شرط پوری نہیں [illegible]"

"ٹی کو تمہاری ضرورت ہے۔" [illegible] اپنے کام کی بات پہ آ گئی۔ "تم ٹی سے کترا کر زندہ اور کامیاب [illegible] ٹی نے تمہاری مخاصمت کی بھاری قیمت ادا کی ہے اور اب مزید مالی اور جانی نقصان برداشت نہیں کر سکتی۔ میں اندر کی [illegible] یہی تجربہ میں تمہیں بتا رہی ہوں۔ تم ٹی کے ٹرپل کو ہلاک کر کے [illegible] ملوڈا [illegible] پر قابض ہو چکے ہو۔ ان طلسماتی [illegible] سے تم ٹی کے کارندوں کو دھوکا دے سکتے ہو لیکن تم اختلافات کو فراموش کرنے پر سمجھوتے پر آمادہ ہو جاؤ تو میں تنظیم کی قیادت کے ساتھ ہی [illegible] آٹی میں کا منصب دلوا سکتی ہوں..... یہ تم پر کوئی احسان نہیں ہوگا بلکہ تم اس منصب کے اہل ہو۔"

"نہیں ویرا! اب میں دوبارہ پھنسنا نہیں چاہتا۔ ایک بار [illegible] فون کال پر جب میں اپنے دوستوں کے ساتھ تمہاری تنظیم میں شامل ہوا تو ایک طرف ہم پر دوسرے زندگی سے [illegible] کرنے کے راستے بند ہو چکے تھے اور دوسری طرف [illegible] تنظیم کے نام اور کام سے پوری طرح واقف نہیں تھا۔ میرے دوستوں کو تمہارے ٹرپل نے بے دردی سے ذبح کرا دیا تھا۔ میں دوبارہ اسی اندھے گڑھے میں نہیں گرنا چاہتا۔"

"ڈگرا سے [illegible]" وہ قدرے برہمی کے ساتھ بولی۔ "ٹی کوئی زیرزمین تنظیم اپنے پرانے کارکنوں کو بلاوجہ [illegible] کراتی۔ ملوں کا رکھوالوں اور دفتروں کے لیے [illegible] متبادل ہر وقت مل جاتے ہیں لیکن ہماری دنیا میں [illegible] کی اتنی فراوانی نہیں ہے۔ ہمارا ہر کارکن ہمارا [illegible] ہوتا ہے۔ جب اسے راستے سے ہٹانے کا فیصلہ کیا جاتا ہے تو [illegible]

کے پس پشت کوئی ناگزیر مجبوری کارفرما ہوتی ہے۔"

"ہم گہرے دوست تھے۔" میں اس کے جواز کو کوئی اہمیت دیے بغیر بولا۔ "ان میں سے ایک کو ہر طرف سے گھیر کر بری طرح وحشت زدہ کر کے مار گیا۔ قتل سے پہلے اس کا فون تک اٹ دیا گیا تھا اور پولیس اس کے جنازے کو کندھا دینے کی اجازت بھی نہیں دی گئی تھی کیونکہ اس کے حوالے سے ہم تاوان کی زد میں آ جاتے۔ نادر کی لاش کو لاوارث قرار دے کر خیراتی فنڈ سے کفن فراہم کیا گیا تھا۔ شی کو اپنے لہو کی بوند دل سے پروان چڑھانے والے ایک مخلص کارکن کا وہ انجام دیکھ کر میرے دل میں بغاوت کی پہلی چنگاری بھڑکی تھی جو آج ایک شعلے ہوئے آتش فشاں میں بدل چکی ہے کیونکہ میں نے تمہاری صفوں میں گھس کر تمہارے اصل عزائم کا اندازہ لگا لیا ہے۔ کیا تم اس بات سے انکار کر سکتی ہو کہ شی کو امریکی سی آئی اے فنڈز فراہم کرتی ہے اور شی سی آئی اے کا ذیلی ادارہ بنتے ہوئے بھی اس قدر طاقتور اور خودمختار ہے کہ تمہارے باپ کو براہ راست صدر امریکا تک رسائی حاصل ہے؟"

"یہ بھی خبر ہیں تمہیں کس چنڈو خانے سے حاصل ہوئی ہیں؟" اس نے بے اعتباری کے ساتھ میرا مضحکہ اڑاتے ہوئے سوال کیا۔ اس کے بشرے پر پیدا ہونے والے تاثرات سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ اداکاری نہیں کر رہی تھی بلکہ اسے واقعی میرے عائد کیے ہوئے الزامات پر یقین نہیں آیا تھا۔ شاید اس کا منصب اتنا ہو کہ شی کی اعلیٰ ترین پالیسی ساز سطح تک اس کی رسائی نہیں تھی اور وہ خود ان باتوں سے بے خبر تھی جو میں ماریا کے ڈان بھتری کی زبانی سن چکا تھا۔

"یہ سب اٹل حقیقتیں ہیں ویرا۔" میں نے کہنا چاہا لیکن اس نے فوراً میری بات کاٹ دی۔

"تم نے پھر میرا غلط نام لیا۔ میں بتا چکی ہوں کہ میں ماریا ماگیرا انجلی ہوں۔"

"مجھے معلوم ہے۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔ "لیکن اس وقت ہم اسی کمرے کی خلوت میں ہیں۔ یہاں ایسی احتیاط غیر ضروری بلکہ مضحکہ خیز معلوم ہوتی ہے۔"

"احتیاط کبھی غیر ضروری نہیں ہوتی۔ اب تم مجھے ماریا کے نام سے ہی پکارو گے کیونکہ میں نے یہ کمرا اسی نام سے لیا ہے۔ میرے پاس پاسپورٹ کے علاوہ کوئی اور شناختی دستاویز نہیں اگر یہ نام بھی استعمال نہ کرتی۔ آج کل تمہارے شہر میں انتہائی وحشت گردی اور تخریب کاریوں کی وجہ سے ہوٹل والے کسی کو بھی واضح شناخت کے بغیر ٹھہرنے نہیں دے رہے... خیر اسے چھوڑو۔ یہ بتاؤ کہ تم کیا کہہ رہے تھے؟"

"کوئی بات صرف اس وجہ سے بے سروپا قرار نہیں دی جا سکتی کہ وہ تمہارے علم میں نہیں ہے۔" میں نے سگریٹ کا ایک گہرا کش لے کر دھواں اگلتے ہوئے کہا۔ "شی کی منشیات فروشی اور اسلحے کی غیر قانونی درآمد و برآمد کے کھیل تم خود اپنی آنکھوں سے دیکھ چکی ہو لیکن مجھے یقین ہے کہ تم شی کے پس پردہ عزائم سے آج بھی اتنی ہی بے خبر ہو جتنی دس برس پہلے تھیں۔"

"شی کے ذریعے میرا باپ بے پناہ دولت کما رہا ہے۔ اسے پیسے کی ہوس ہو گئی ہے۔"

"پیسہ کمانے کے لیے کنگ لا منٹری ہی کافی ہے۔ جہازرانی کی دنیا میں وہ بے تاج بادشاہ سمجھا جاتا ہے۔ حساب لگاؤ گی تو شی میں تمہیں گھاٹا ہی گھاٹا نظر آنے لگے گا۔" میں نے کہا۔

"میری معلومات کو ناقص کہہ رہے ہو تو پھر وہ بتاؤ جو تمہارے علم میں ہے۔ گھاٹے کے لیے کون اس قدر خطرات مول لے کر اپنی عزت، شہرت اور زندگی کو داؤ پر لگائے گا؟"

"تم جانتی ہو کہ شی ہیروئن کو یہاں سے باہر اسمگل کرنے میں زیادہ دلچسپی نہیں رکھتی۔ شی ایک خفیہ امریکی ادارہ ہے جو صرف ایک مقصد سے وجود میں لایا گیا ہے کہ جن ملکوں میں افیون پیدا ہوتی ہے اور پھر اس سے ہیروئن کشید کی جاتی ہے ان ہی ملکوں میں اس کی زبردست کھپت پیدا ہو جائے تاکہ وہاں سے مغرب اور امریکا اسمگل کرنے کے لیے کچھ بھی باقی نہ بچے۔ تھوڑی بہت مقدار جو شی باہر اسمگل کراتی ہے، مجھے یقین ہے کہ تلف کرا دی جاتی ہو گی۔ اس مقصد کے حصول میں شی کو آمدنی کے بجائے سراسر خسارہ ہوتا ہے جبکہ اس کے تنظیمی اخراجات بے پناہ ہیں جو سب خفیہ فنڈ اور امداد سے پورے کیے جاتے ہیں۔ شاید تمہیں علم ہو گا کہ امریکا سیاسی اور سفارتی سطح پر ترکی، پاکستان، برما اور ہیروئن کا خام مال پیدا کرنے والے دوسرے ممالک کو صرف اس مد میں بھاری امداد دیتا ہے کہ ان ممالک کی حکومتیں اپنی سرزمین پر افیون کی کاشت کی پوری قوت سے حوصلہ شکنی کریں۔ وہ کھلا ہوا سفارتی اور سیاسی محاذ ہے اور شی اسی مشن پر نہایت خفیہ انداز میں کام کر رہی ہے۔ وہ مقامی جرائم پیشہ افراد کو ترغیب دیتی ہے کہ وہ ہیروئن کی تقسیم کے کام میں مال بنائیں۔ اس طرح وہ ہر ملک میں سماج دشمنوں کی ایک خوفناک فوج منظم کر رہی ہے۔"

"پھر اسلحے کی تجارت کس مد میں جاری ہے؟" وہ فوری طور پر میرے دعوے کی تردید کی ہمت نہ کر سکی۔ اسے علم تھا کہ میں ثبوت یا دلیل کے بغیر کوئی دعویٰ نہیں کرتا تھا۔

گروہوں نے بھی افیون کی مہنگی اور نقد فصل کی کاشت شروع کی ہوئی ہے۔ عالم مالیاتی فراوانی نے اس پوری پٹی کو ہیروئن کی کشید کے لیے زرخیز بنا دیا ہے۔ اس ہیروئن کی کچھ مقدار ہندوستان کے راستے بھی اسمگل ہوتی ہے لیکن بیشتر مقدار پاکستان کے روٹ سے نکلتی ہے۔ جی لائیڈ اس نکاسی کو ہر قیمت پر روکنا چاہتا ہے۔ سرکاری سطح پر امریکا نے بھاری امداد دی ہے تاکہ مردان وغیرہ کی تحصیلوں میں کاشتکاروں کو معاوضے دے کر ان کی افیون کی فصلیں تباہ کر دی جائیں اور انھیں دوسری فصلوں یا مزدوری وغیرہ کی ترغیب دی جائے جن زمینداروں نے یہ پیشکش قبول نہیں کی ان پر تشدد کیا گیا اور فصلوں پر زبردستی جہازوں سے تباہ کن اسپرے کیا گیا لیکن میں جانتا ہوں کہ اس قسم کی حرکتیں ان علاقوں میں کبھی بار آور ثابت نہ ہو سکیں گی۔ اس ناکامی کے سدباب کے لیے جی لائیڈ کی شی یہاں سرگرم عمل ہے۔ یہاں سے ایک بار شی کے پاؤں اکھڑ گئے تو ڈرگ مافیا یہاں کی پیداوار کے سہارے یورپ اور امریکا میں تہلکہ مچا دے گی۔ اپنی سرزمین پر آنے والے اس کوکین کے طوفان کو روکنے کے لیے امریکی پاکستان میں چند با اثر حلقوں کی سرپرستی کی کوششیں کر رہے ہیں۔ اس پوری بین الاقوامی سازش میں تمھیں جی لائیڈ ایک حقیر مہرے کی طرح استعمال کر رہا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اس نے مصلحتاً صرف اس لیے تم سے صلح کی ہو کہ تمھارے ذریعے مجھے گھیرنے میں کامیاب ہو سکے۔"

"تم سے نہیں ملی تھی تو سمجھیں اسٹین گن سے بھون ڈالنے کو جی چاہتا تھا۔" وہ بلیک لیبل کا گلاس میری طرف بڑھاتے ہوئے مشتعل لہجے میں بولی۔ "اب ملی ہوں تو تم نے میرے ذہن کو الجھا کر رکھ دیا ہے۔ مجھے کچھ پتا نہیں کہ تم نے یہ تمام باتیں کس بنیاد پر کی ہیں لیکن میں نے یہ اندازہ ضرور لگا لیا ہے کہ تم نے اب مافیا والوں کے لیے کام کرنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔"

"نہ شی کے لیے اور نہ مافیا کے لیے۔" میں نے وہسکی کے ساتھ گلاس سے ایک گھونٹ لیتے ہوئے دو ٹوک لہجے میں جھوٹ بولا۔ "شی کے لیے تو میں خود کام کرتا رہا ہوں لیکن مافیا کے وجود سے میں بے خبر ہوں۔ تم نے مجھے کسی جرمن پولیس افسر کی مدد لینے کا مشورہ دیا تھا جو یہاں مافیا کے خلاف تفتیش کے لیے آیا ہوا تھا لیکن میرے اس تک پہنچنے سے پہلے ہی وہ ایک ناکام قاتلانہ حملے سے خوفزدہ ہو کر اپنے وطن واپس لوٹ چکا تھا اس لیے میرے اور مافیا کے گٹھ جوڑ کے بارے میں تمھارے قیاسات بے بنیاد ہیں۔"

"تمھارے ملک میں سب سے بڑی خرابی یہی ہے کہ پولیس اور انسداد منشیات کے متعدد اداروں میں ایسی کالی بھیڑیں گھسی ہوئی ہیں جو ہر خفیہ آپریشن سے پہلے اپنے آقاؤں کو ہوشیار کر دیتی ہیں اور ہر کارروائی بری طرح ناکام ہو جاتی ہے۔"

"پاکستان کا طعنہ نہ دو۔" میں نے تندی سے تلخ لہجے میں کہا۔ "مافیا کا آدمی بھی وطن اٹلی کہلاتا ہے اور اب شی کا مرکز بھی اٹلی ہے۔ کولمبیا اور جنوبی امریکا کے کئی ملکوں میں مستند ڈرگ اسمگلر نہ صرف اسمبلیوں میں قانون کا منبع اور ماخذ بنے ہوئے ہیں بلکہ حکومت بھی کر رہے ہیں۔ اچھائیوں کے ساتھ ان برائیوں میں بھی ہم تم لوگوں سے پیچھے ہیں اور پسماندہ کہے جا سکتے ہیں۔"

"پسماندہ ہو کر بھی ہیروئن سب سے عمدہ بناتے ہیں۔" بون کھنکتی ہوئی ہنسی کے ساتھ بولی۔ "خالص پاکستانی ہیروئن عالمی منڈی میں سب سے مہنگی بکتی ہے۔ سڑکوں پر ڈرگ بیچنے والوں تک پہنچتے پہنچتے اس میں دس گنا ملاوٹ ہو چکی ہوتی ہے پھر بھی پہلا کش کھینچنے سے جھوم جاتا ہے۔ خالص ہیروئن تو بلا سونگھنے سے ہی سر پر ناچنے لگے۔"

وہ اپنی رو میں بات کہہ گئی اور میرا ذہن کہیں اور بھٹک گیا۔ باہر کی منڈیوں میں ہماری کتنی جعلی ہیروئن بیچی جاتی؟ لیے ہیں کرو بیچنے کے بعد انھیں سونگھا جائے اور جب وہ منڈل لگا کرنا چاہتی ہیں تو ہر تماشائی کے سروں پر ناچتی ہیں۔ وہ ناچتی ہیں تو حیا سر جھکا کر منڈل کے چبوترے سے رخصت ہو جاتی ہے اور جو رہ جاتا ہے یا رہتا ہے وہ سب تعفن ہوتا ہے۔ اعضا کی شاعری کے نام پر بکنے والی ایسی محفلیں قوم کا نوحہ بن کر رہ جاتی ہیں۔

"میرا خیال ہے کہ میں تم کو بھی اپنی راہ پر نہ لا سکوں گی۔" خاموشی کے دوران میں اپنے لب تر کرنے کے بعد وہ دوبارہ بولی۔ "تمھاری باتیں فکر انگیز ضرور ہیں لیکن میں تمھارے نظریات کو قبول نہیں کر سکتی۔ جب تک میں اکیلی تھی تو یہ بات تھی مگر اپنے باپ سے صلح ہو جانے کے بعد میں اب آئے الزامات کا خطرہ مول نہیں لے سکتی۔ تمھارے دلائل درست ہوں یا بے بنیاد، مجھے آخر کار اپنے باپ کے پاس واپس جانا ہے۔ میرا مشن تمھیں راہ راست پر لانا یا ختم کرنا ہے۔ پہلا کام نہیں ہو سکتا اس لیے دوسرے انجام سے بچنے کے لیے تمھیں کچھ دن کے لیے روپوش ہو جانا چاہیے تاکہ شی کے ساتھ میری وفاداری شک و شبہے سے بالاتر رہ سکے۔ میں تمھاری تلاش میں ناکام رہ کر واپس چلی جاؤں گی۔"

"یہ باتیں ہوتی رہیں گی۔ میں تم سے چند منٹ کی اجازت چاہوں گا۔" میں نے چونک کر کہا کیونکہ مجھے کار میں موجود سلطان شاہ کا خیال آ گیا تھا۔

"کہاں جانا ہے؟" اس نے مجھے گھورتے ہوئے سرد لہجے میں سوال کیا۔

"بس نیچے کا ایک چکر لگا کر لوٹ آؤں گا۔" میں نے سرسری لہجے میں کہا۔ مجھے معلوم تھا کہ میں نے سلطان شاہ کا نام لیا تو وہ چراغ پا ہو جائے گی۔

"ناممکن۔" وہ قاتل لہجے میں بولی۔ "ہم اس کمرے میں ایک معاہدے کے تحت یکجا ہوئے ہیں۔ باہمی سلامتی کا تقاضا ہے کہ ہم اکٹھے اندر آئے ہیں تو اکٹھے ہی باہر جائیں۔"

"تمہیں شبہ ہے تو پھر میں کہیں نہیں جاتا۔" میں نے پھر گلاس اٹھا لیا۔

"لیکن تمہیں بتانا پڑے گا کہ تم کہاں جانا چاہ رہے تھے۔ اس بارے میں مجھ سے جھوٹ نہیں چل سکے گا۔ جھوٹ بولنے پر مجھ ابھی برخواست سمجھو۔"

میں نے بے بسی سے اس کی طرف دیکھا پھر مسکراتا ہوا بولا۔ "میں گھر سے نکلا تو نشے کی جھونک میں تھا۔ اس لیے ڈرائیور کو ساتھ لے لیا تھا۔ سوچا تھا کہ اسے واپس لوٹا دوں۔"

"سلطان شاہ تو نہیں ہے نیچے؟" وہ فوراً ہی بات کی تہہ تک پہنچ گئی۔

"وہی ہے لیکن میں تمہیں یقین دلاتا ہوں کہ یہ کوئی سازش نہیں ہے۔" میں نے کن انکھیوں سے اپنی رسٹ واچ کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔ مجھے سلطان شاہ کا دیا ہوا وقت یاد تھا۔ اگر شاہ ایک گھنٹے کی مدت میں اسے اپنی خیریت سے آگاہ نہ کرتا تو وہ واقعی میری تلاش میں ہوٹل میں داخل ہو سکتا تھا۔

"وہی ہے تو اسے روانہ کر دو۔ چلو میں بھی تمہارے ساتھ چلتی ہوں۔" وہ اپنے گلاس میں سے دو لمبے گھونٹ لے کر اٹھ کھڑی ہوئی۔

"اتنی عجلت بھی نہیں ہے۔ کم از کم گلاس تو خالی کر لو۔" میں نے کہا۔

"اسے روانہ کر کے سکون سے بیٹھیں گے۔ میں نے تم کو الجھانے کی تاکید کی تھی۔ اس شق کی خلاف ورزی کر کے تم نے میری طبیعت بے مزہ کر دی ہے۔"

"پھر آؤ! اسی سے نمٹ ہی لیتے ہیں۔" میں نے اکتائے ہوئے لہجے میں کہا۔

اسی لمحے ویرا تیزی سے ڈریسنگ ٹیبل کی طرف جھپٹی اور ٹھٹک کر کھڑی ہو گئی۔ اس کے انداز سے ایسا معلوم ہوا تھا جیسے وہ کسی نادیدہ دشمن کے وار سے بچنے کے لیے ادھر گئی ہو لیکن وہ گلدستے کے قریب پہنچ کر رک گئی اور میز کی سطح پر دونوں ہاتھ ٹکا کر گلدان میں لگے ہوئے تازہ پھولوں کو گھورنے لگی۔

صاف ظاہر تھا کہ اس گلدستے میں اسے دور ہی سے کوئی غیر معمولی چیز نظر آ گئی تھی ورنہ وہ یوں اضطراری انداز میں ادھر نہ جھپٹتی۔

"ادھر آؤ اور یہ دیکھو۔" اس نے میری طرف متوجہ ہوئے بغیر کہا۔

میں اس کے نزدیک پہنچا تو وہ گلدستے میں سے ایک ڈیڑھ انچ لمبا اور بمشکل نصف انچ قطر والا سیاہ جالی دار آلہ نکال چکی تھی جس کے اوپری حصے پر مانند جڑے ہوئے انگارے جیسی سرخی موجود تھی۔ میں نے وہ آلہ ویرا کی چٹکی سے لے لیا۔ اپنی ظاہری ساخت کے مقابلے میں وہ خاصا وزنی تھا اور یقینی طور پر کوئی حساس لاسلکی مائیکروفون تھا جس کا رابطہ کسی ریکارڈنگ اپریٹس سے رہا ہوگا۔

ویرا کی اس دریافت کا جائزہ لیتے ہوئے میرے بدن میں سنسنی سرایت کر گئی۔ مائیکروفون کا مدھم بلب اس امر کا مظہر تھا کہ وہ آن تھا اور جس کسی نے وہ آلہ ہمارے کمرے میں بھجوایا تھا، وہ آس پاس ہی کہیں چھپ کر ہماری گفتگو سن رہا تھا۔

آلے کی بیرونی سطح پر کہیں کوئی ایسا سوئچ یا بٹن نہیں تھا جسے دبا کر اسے آف کیا جا سکتا۔ اس دریافت کے بعد ہم دونوں ہی خاموش ہو گئے تھے اور ویرا کے چہرے پر تشویش کے ساتھ ہی بے اعتباری کے سائے لہرانے لگے۔

دوسری طرف میری کیفیت بھی کچھ مختلف نہیں تھی۔ مجھے ذاتی تجربے سے علم ہو چکا تھا کہ شہر میں کچھ ایسے لوگ بھی موجود تھے جو براہ راست ہنڈرمافیا کو جواب دہ تھے اور ان کا کام پس پردہ رہ کر میری اور مافیا کے مفادات کی حفاظت کرنا تھا۔

ویرا کے تمام حواری جہنم واصل ہو چکے ہیں، ایشڈ وغیرہ سے ایسی جارحانہ جسارت کی توقع نہیں کی جا سکتی تھی۔ اس لیے لے دے کر ہنڈرمافیا کے آدمی رہ جاتے تھے جو وہ آلہ نصب کرا سکتے تھے لیکن ان کی پیش بینی کسی بھی طرح قابل فہم نہیں تھی کیونکہ میری اور ویرا کی ملاقات فوری طور پر طے ہوئی تھی۔ ہم کو یہاں وقت سے ان کی خبر ملنا تھا لیکن ویرا کا کمرا حاصل کرنے کا فیصلہ ویرا نے اپنے طور پر کیا تھا جس کی کسی کو بھی بھنک نہیں مل سکتی تھی۔

اگر ہنڈرمافیا والے میرا تعاقب کر رہے ہوتے تو مجھ سے پہلے ویرا کے کمرے تک نہیں پہنچ سکتے تھے۔ اس کا ایک ہی مطلب تھا کہ وہ ویرا کے پیچھے لگے ہوئے تھے اور اس نے

میرے آنے سے قبل جب کمرہ بک کرایا تو انھوں نے کاؤنٹر سے اس کے بارے میں معلومات حاصل کیں اور ہمارے اوپر پہنچنے سے قبل کمرے میں اپنا کام پورا کر گئے۔

ایسی صورت میں قوی امکان تھا کہ وہ آس پاس کے کسی کمرے میں ہماری گفتگو سنتے۔ ہے بھلا میں نے اپنے ذہن میں فوراً ہی ساری گفتگو کا جائزہ لے ڈالا جو منشی کی حمایت میں بھی اور مافیا کی مخالفت میں۔ مگر اس گفتگو سے یہ ضرور ظاہر ہو جاتا تھا کہ میرا ویرا سے رابطہ برقرار تھا جبکہ مافیا والوں کو میں نے اس بارے میں اندھیرے میں رکھا ہوا تھا۔

ویرا نے وہ آلہ میرے ہاتھ سے واپس لے کر اس کے انگارے کی طرح روشن حصے کے ساتھ کوئی حرکت کی اور پھر تیزی کے ساتھ اسے غسل خانے کے فرش پر ڈال دیا۔ لمحہ بھر بعد ہی دھیمی اور سرخ روشنی معدوم ہوئی اور وہ آلہ شعلوں کی تیز آواز کے ساتھ دیاسلائی کے مسالے کی طرح جل اٹھا۔

آلے کی گرم راکھ سے اٹھتے ہوئے سفید دھوئیں کا جائزہ لیتے ہوئے میں نے اچانک محسوس کیا کہ وہ چیز ویرا کے لیے نئی نہیں تھی کیونکہ وہ اسے تباہ کرنے کے طریقے سے واقف تھی۔ لاعلم ہوتی تو آلے کو غسل خانے کے ننگے فرش کے بجائے کمرے کے قالین پر ڈال کر اسے جلا دیتی۔

"یہ کمرے میں کہاں سے آ گیا؟" میں نے سحر زدہ اور دھیمی آواز میں اس سے سوال کیا۔

"میں خود حیران ہوں۔ میرا خیال ہے کہ کسی نے ہاؤس بیڈ کو آلۂ کار بنایا ہوگا۔"

"مگر وہ کون ہو سکتا ہے اور یہ کیا بلا تھی؟" میں بدستور الجھا ہوا تھا۔

"یہ جدید ترین چپس ٹیکنالوجی کا ایک شاہکار تھا اور اس نے مجھے پریشان کر دیا ہے۔ دراصل یہ ایک ایسا سیٹلائٹ مائیکروفون تھا جو مصنوعی سیارے کے ذریعے ہمارے سانسوں تک کی آوازیں براہ راست میلان کے کنٹرول روم میں پہنچا رہا ہوگا۔ اسے صرف ایک مرتبہ اور ہمیشہ کے لیے آن کیا جا سکتا ہے۔ ٹیپ کر دو گئی۔ اک کوشش کے پندرہ سیکنڈ بعد یہ خود بخود جل جاتا ہے لیکن مجھے حیرت ہے کہ یہ حساس ترین مائیکروفون کس نے یہاں پہنچایا؟ اس کا مطلب ہے کہ میرے باپ نے کسی کو میرے پیچھے لگایا ہوا ہے۔۔۔"

اس کے وہ الفاظ میرے لیے حوصلہ افزا تھے۔ مدد مافیا والوں کا خوف دور ہو گئے، تاہم میرا دل شیر ہو گیا اور میں نے ویرا کی بات درمیان سے ہی اڑا دی۔ "یہ مائیکروفون میرے دشمنوں

کی تصدیق کرتا ہے۔ تمھارے باپ کو اب بھی تم پر اعتماد نہیں ہے۔ اس نے تمھیں چارہ بنا کر یہاں بھیجا ہے۔ اس کی نظر میں تمھاری حیثیت ایک مکارانہ چال کے علاوہ کچھ بھی نہیں ہے۔ اس کا کوئی قابل اعتماد ساتھی تمھارے پیچھے لگا ہوا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ تمھارا ٹیلی فون بھی سنتا رہا ہو۔ جب ہی اس نے اس کمرے میں بروقت مائیکروفون نصب کرنے میں کامیابی حاصل کر لی تاکہ تمھارا باپ اپنے کانوں سے میری اور تمھاری گفتگو سن سکے۔"

"مجھے یقین ہے کہ میرا تعاقب نہیں کیا گیا تھا۔ میں الفونسو کے ساتھ تھا جسے پارٹنر ڈیمارزینا کی تھی۔" اس نے یہ خیال مجھ سے کہا۔ "یہ سب تمھاری وجہ سے ہوا ہے۔ ماجا اس وقت دنیا کے بہترین مسٹری رائٹرز میں شمار ہوتا ہے۔ اس کے فراہم کیے ہوئے جنگجو دنیا کے مختلف علاقوں میں شہرت کما رہے ہیں۔ اسے مار کر تم نے میرے لیے دشواریاں کھڑی کی ہیں۔ جو کچھ ہوا اس کے قتل کے بعد ہی ہوا ہوگا۔ جمی لائیڈ نے فوراً ہی میری حفاظت کے لیے کسی کو یہاں بھیج دیا ہوگا۔"

"تم مائیکروفون کو بھول رہی ہو۔ وہ ننھا سا آلہ الفونسو بھی اپنی جیب میں رکھ کر لا سکتا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ اس نے مرنے سے پہلے وہ آلہ مطلوبہ آدمی تک پہنچا دیا ہو۔" میں اس موقع سے پوری طرح فائدہ اٹھانے پر تلا ہوا تھا۔ "اصل بات یہ ہے کہ کسی بھی اہم ترین موقع پر تمھارا بدذات باپ اپنے کانوں سے تمھاری گفتگو سننا چاہتا تھا اور وہ اس نے سن لی۔ آج الفونسو زندہ ہوتا تو تھوڑے سے تشدد کے بعد ہی شروع سے آخر تک ساری کہانی اگلتا چلا جاتا۔۔۔"

"ماجے کے بدلے بھی تم ہی نے مارا ہے؟" وہ ملامت آمیز لہجے میں بولی۔

"وہ اسی قابل تھا، مارا گیا۔ تم نے بدنصیب کامران کو بھی بے رحمی کے ساتھ دردناک موت کا نشانہ بنایا۔ اس نے میرے وجود میں آگ بھڑکا دی تھی۔ اگر تم نے مجھے چھوٹ نہ دی ہوتی تو غزالہ کے مکان میں، میں نے تمھارے پورے بدن کو گولیوں سے چھلنی کر دیا ہوتا۔"

"تو اب اپنا ارمان پورا کر لو۔" اس نے گلاس خالی کر کے ایک ادا کے ساتھ کہا۔

"ضرور کروں گا لیکن پہلے سلطان شاہ کے بارے میں فیصلہ کر لینے دو۔"

"چلو، اس سے نمٹ لو۔ مائیکروفون کی دریافت نے پوری صورت حال کو بدل کر رکھ دیا ہے۔"

"میں بھی یہی سمجھانا چاہ رہا تھا کہ تمھیں اپنے دشمنوں سے

اتنا خطرہ نہیں ہے جتنا ان جیسے نام نہاد دوستوں اور ہمدردوں سے ہے۔ مجھے تم اپنا محسن ضرور قرار دیتی ہو لیکن دیکھنا کہ آج کی رات تم میرے ہاتھوں میں کتنی محفوظ و مامون اور آسودہ رہو گی۔۔۔ میں بہت جلد واپس آ رہا ہوں۔ اس دوران میں تم نے گلاس تیار کر لیے۔ ذہن بوجھل ہو جائیں تو تم ہلکے محسوس ہونے لگو گے۔"
وہ عجیب چتونوں سے میری طرف دیکھ کر مسکرائی اور میں اس کے کمرے سے نکل گیا۔

رات ڈھل رہی تھی اور عجیب و غریب ہوٹلوں میں ان سرگرمیوں پر پابندی عائد تھی جو اندھیرا پھیلنے کے ساتھ ساتھ شباب پر آ گئی ہیں۔ ذرا سے ٹھکانے رہ گئے تھے۔ نرم مزاج مہجوروں والے ساقیوں کے ہاتھوں سے زہر پینے والوں کو آزادی تھی پھر بھی ہوٹل میں رونق تھی۔ لب تشنہ ہوں تو نظروں کی پیاس بڑھ جاتی ہے اس لیے ہر شخص اپنے پیسے کو خراب کر کے دوسرے شکیلوں کی چکاچوند میں الجھا جا رہا تھا۔ ماحول بہت زیادہ مہذب لیکن لگاوٹیں بے باکانہ تھیں۔

ہوٹل سے نکل کر میں سڑک پر آیا تو ٹیکسیوں کی تعداد میں کمی آ چکی تھی۔ سلطان شاہ چاہتا تو اپنی گاڑی ہوٹل کے قریب لا سکتا تھا مگر اس کی کار تم اندھیرے میں وہیں موجود تھی جہاں میں نے اسے چھوڑا تھا۔ میں دل ہی دل میں اس کی کاہلی پر کڑھتا ہوا اس کی کار کی طرف بڑھا تو عقبی شیشے میں سے براہ راست اسٹیئرنگ وہیل نظر آتے ہی میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔

لمحہ بھر بعد میں اپنی کم فہمی پر دل ہی دل میں جھینپ کر رہ گیا۔ یہ درست تھا کہ اسٹیئرنگ وہیل اور شیشے کے درمیان ڈرائیور موجود نہیں تھا لیکن اس کے ساتھ ڈرائیونگ سیٹ کی پشت گاہ بھی لاپتا تھی جس کا مطلب تھا کہ وہ پشت گاہ سیدھی کیے کار ہی میں آرام کر رہا تھا۔

میں قریب پہنچا تو سلطان شاہ واقعی پشت گاہ گرا کر کار میں سویا ہوا تھا۔ کار ریڈیو دھیمی آواز میں آن تھا مگر اسٹیشن کے سارے پروگرام ختم ہو جانے کے بعد اسپیکر پر صرف ریڈیائی لہروں کا شور سنائی دے رہا تھا۔ مجھے گمان گزرا کہ سلطان شاہ گہری نیند سویا ہوا تھا لیکن جوں ہی میں نے اس کے دروازے کے ہینڈل پر ہاتھ رکھا، وہ ہڑبڑا کر اٹھ بیٹھا۔

"یوں ہی سوتے رہے تو کوئی خاموشی کے ساتھ تم کو ذبح کر کے چلا جائے گا۔" میں نے دروازہ کھول کر خوشگوار لہجے میں کہا۔ "نیند آ رہی ہے تو فلیٹ میں جا کر سو جاؤ۔"

"خدا کی پناہ!" اس کی تحیر زدہ اور غنودہ آواز ابھری۔ "تم شاید پھر پیتے رہے ہو۔ تمہارے سانسوں سے الکحل کی گندی

تیز بو آ رہی ہے۔ راستے میں تمہیں کسی نے ٹوکا یا پکڑا تو نہیں؟"

"تعلیم یافتہ اور روشن خیال لوگ اپنے کام سے کام رکھتے ہیں اور دوسروں کے پھڈے میں ٹانگ نہیں اڑاتے۔ تم جا کر سو جاؤ۔ میرے پاس اپنی چابی ہے۔ میری واپسی پر تمہاری نیند میں خلل نہیں پڑے گا۔ بس اندر سے بولٹ نہ چڑھا لینا۔"

"یہی روشن خیالی لوگوں کو ایک دوسرے سے بیگانہ بناتی جا رہی ہے۔ کوئی سڑک پر پڑا ایڑیاں بھی رگڑ رہا ہو تو کوئی اس کا حال نہیں پوچھتا۔ لوگ زیر لب ایصال ثواب کی دعائیں پڑھتے ہوئے اس سے کنی کترا کر گزر جاتے ہیں۔ کوئی زیادہ نرم دل ہو تو بس ایک ترحم آمیز نظر ڈال لیتا ہے۔" وہ انجن کو مستعد لگنے کے بعد اپنی جھونک میں بڑبڑایا۔ "ذرا سے ذرا ہوشیار رہنا۔ یہ روشن خیال لوگ خوش خیال لوٹنے میں ایک دوسرے پر سبقت لے جانے میں لگے رہتے ہیں لیکن زکوٰۃ بانٹنے کا سوال پیدا ہو تو دور دور تک ان کا سایہ بھی نظر نہیں آتا۔"

اس نے میرے جواب کا انتظار کیے بغیر گاڑی آگے بڑھا دی اور میں فوراً ہی واپس چل دیا۔

ہینڈرک کے چہرے پر پھٹکار برس رہی تھی اور وہ میرے سامنے مجرمانہ انداز میں سر جھکائے خاموش کھڑا تھا جیسے اسے سانپ سونگھ گیا ہو۔

"مجھے جواب چاہیے ہینڈرک!" میں نے سرد لہجے میں کہا۔ "میں اپنے آدمیوں کی حد سے زیادہ کوتاہیاں برداشت نہیں کر سکتا۔ میں صرف یہ جاننا چاہتا ہوں کہ علاقے کے تھانے سے کسی باوردی پولیس افسر کو کلب کی حدود میں داخل ہونے کی جرأت کیسے ہوئی؟"

"میں اس واقعے کے اسباب کا کھوج لگانے کی کوشش کر رہا ہوں۔" وہ دھیمی آواز اور شرمسار لہجے میں بولا۔ "وہ نیا نیا اس تھانے میں تعینات ہوا ہے۔ میں نے پورا معاملہ اس کے افسر تک پہنچا دیا ہے۔ وہ نہایت سختی سے اس کی گرفت کرے گا۔ میرا اندازہ ہے کہ اسے کسی نے کوئی ٹپ دی تھی اور وہ اپنی دانست میں معقول ذریعہ تلاش کرتا ہوا یہاں آ پہنچا۔ اسے ہر بات کا تسلی بخش جواب دیا گیا اور وہ کافی دیر کی کوشش کے باوجود بھی کوئی قابل گرفت نکتہ تلاش نہ کر سکا۔ میری نظر میں اب اس معاملے کی کوئی اہمیت نہیں ہے لیکن پھر بھی میں نے تمہیں باخبر کرنا ضروری سمجھا۔۔۔"

"ورنہ کسی دن میں تمہاری کھال اتروا دیتا۔" میں چند ہی دنوں میں اس پر بری طرح حاوی ہو چکا تھا۔ "معمول سے ہٹ کر ہونے والا ہر چھوٹا بڑا واقعہ میرے علم میں آنا چاہیے۔ بعض بڑے واقعات کی بنیاد ان چھوٹے واقعات سے پڑتی ہے جنہیں غیر اہم

کو نظرانداز کر دیا جاتا ہے۔ وہ اسے ایس آئی کی کلب میں اکیلا آیا تھا یا اس کے ساتھ اس کے ماتحت بھی آئے تھے؟"

"سرکاری وین کا ڈرائیور اور ایک سپاہی ساتھ تھا۔ ڈرائیور وین ہی میں رہا تھا۔ سپاہی برآمدے میں رک گیا تھا۔ مس پارمن کے کمرے میں وہ اکیلا ہی تھا۔ میں تمہیں یقین دلاتا ہوں کہ وہ چند ہی دنوں میں ہمارا غلام ہو جائے گا۔ مس پارمن کی سرچیکل مسکراہٹ نے اسے غلط فہمی میں مبتلا کر دیا ہے۔ گفتگو کے دوران میں اس نے کئی بار مس پارمن کے جسم کو بھی چھوا تھا۔ وہ دانستہ اس کی حرکتوں کو نظرانداز کرتی رہی۔ اس کے لیے ہم مس پارمن ہی کو چارا بنائیں گے۔ ایک بار اس کی بھی ویڈیو فلم بن گئی تو وہ اپنے منصب سے زیادہ ہمارا احترام کرنے پر مجبور ہو جائے گا۔"

وہ تفصیل سن کر مجھے اپنے آپ سے گھن آنے لگی۔ جرم و گناہ کی راہوں پر چلتے چلتے میں ایک ایسے موڑ پر آ پہنچا تھا کہ بدباختہ عورتوں کے حسن و شباب کے سہارے حریفوں کو زیر کرنے کی نوبت آ گئی تھی۔ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے میں طوائفوں اور ان کے دلالوں کے کسی طائفے کا سرغنہ بن بیٹھا ہوں۔ میرے نزدیک یہ حرکتیں سخت ناپسندیدہ اور مردانگی کے خلاف تھیں لیکن میں مجبور اور بے بس تھا۔ مافیا کے برسوں پرانے طریقہ کار کو فوری طور پر بدل ڈالنا میرے بس سے باہر تھا۔

"فی الحال مس پارمن کو استعمال کرنے کی ضرورت نہیں۔" میں نے اس بات کو کوئی اہمیت دیے بغیر سرسری لہجے میں کہا۔ "چند روز دیکھو اس کا طرزِ عمل کیا رہتا ہے۔ اگر اسے اوپر سے مناسب جھاڑ پڑی تو وہ ہی کلب کا رخ کرنا ہی بھول جائے گا۔ ابھی اس کی حوصلہ افزائی کرنے کی کوئی ضرورت نہیں۔"

"بہتر ہے۔ ایسا ہی ہوگا۔" اس نے سعادت مندانہ انداز میں سر ہلا کر کہا۔

"تم عجیب کاٹھ کے اُلو ہو۔" مجھے اس کے بھیجنے انداز پر غصہ آ گیا۔ "جو کہہ دیا جائے اس پر آنکھیں بند کر کے ایمان لے آتے ہو۔ تمہاری اپنی خود کوئی رائے نہیں کہ کیا درست ہے اور کیا غلط؟"

"تمہاری بات درست ہے۔" اس نے بوکھلا کر جلدی سے کہا۔ "ہمیں دیکھنا چاہیے کہ اس کا رویہ کیا رہتا ہے۔ مس پارمن کو ضرورت پیش آنے پر کسی بھی وقت استعمال کیا جا سکتا ہے۔"

"اور کوئی خاص بات؟" میں نے اسی بگڑے ہوئے انداز میں پوچھا۔

میرا خیال تھا کہ وہ میرے سامنے ٹھہرنے کے بجائے چلا جائے گا لیکن وہ خلاف توقع ڈٹا رہا۔ "کل رات اکھڑ نے مجھے کورنگی کریک سے مال اٹھایا ہے۔ کلفٹن والے واقعے کے بعد یہ پہلی کھیپ ہے جو ہمیں مل رہی ہے۔ تم مناسب سمجھو تو میں اپنے ساتھ ایک مسلح پارٹی لے جانا چاہتا ہوں۔ کوئی اونچ نیچ ہونے کا امکان ہوا تو وہ لوگ کور دیں گے اور میں اپنا کام کر گزروں گا۔"

"ایسا ہی کرو لیکن یہ خیال رکھنا کہ زیادہ دھوم دھڑکے کے ساتھ گئے تو ٹریفک کا عام سپاہی بھی تمہاری طرف سے چوکنا ہو سکتا ہے۔"

"تم فکر نہ کرو، میں محتاط رہوں گا۔" وہ ادب سے بولا اور قدرے توقف کے بعد دوبارہ گویا ہوا۔ "پرسوں جیلی تاریخ سے کل کی کلب سے بھی تنخواہوں کے رجسٹر آ جائیں گے۔"

"تم لوگوں کا جہنم بھرنے کے لیے چیف مجھے کافی رقم دے گیا ہے۔ تنخواہوں میں کوئی رکاوٹ نہیں ہو گی۔" میں نے اپنی عادت کے برعکس ترش لہجے میں کہا اور وہ سر جھکا کر واپس لوٹ گیا۔

تخلیہ میسر آتے ہی میرا ذہن ایک بار پھر گزری ہوئی رات کے واقعات میں الجھ گیا۔ ویرا کے ساتھ میں نے بہت خوشگوار وقت گزارا تھا لیکن کمال کی بات یہ تھی کہ چوتھی منزل کے روم سروس کے عملے میں اس عورت کا سرے سے وجود ہی نہیں تھا جو سروس ٹرالی لیے ویرا کے کمرے کی صفائی میں مصروف نظر آئی تھی اور ویرا نے اسے دس روپے ٹپ میں دیے تھے۔

ایک وہی نہیں بلکہ چوتھی منزل کے عملے میں اس رات کوئی عورت موجود نہیں تھی۔ میں ہوٹل کے بقیہ اسٹاف کو بھی چیک کرنا چاہتا تھا لیکن میں نے وہ ارادہ ملتوی کر دیا کیونکہ پکڑے جانے پر وہ اسکینڈل کھڑا کر کے ہم دونوں غیر ضروری طور پر لوگوں کی توجہ کا مرکز بن سکتے تھے جبکہ ویرا نہایت رازدارانہ طور پر وہ رات میرے ساتھ گزار کر لوٹ جانا چاہتی تھی۔

باتوں باتوں میں، میں نے اس سے معلوم کر لیا تھا کہ اس نے غزالہ کے مکان سے اس کے چوکیدار کو اغوا کر کے کلفٹن کے ساحلی علاقے میں ایک ویران اور زیر تعمیر عمارت میں اس پر تشدد کیا تھا لیکن غزالہ کے مکان میں جو کچھ وہ خود دیکھ چکی تھی اس سے زیادہ کچھ نہیں اگلوا سکی تھی اور آخرکار اسے نیم مردہ چوکیدار کو زخمی حالت میں اسی عمارت میں چھوڑ کر واپس لوٹ گئی تھی۔

پوری رات گزار کر میں صبح سویرے ویرا کی کار میں اسی کے ساتھ واپس لوٹا تھا۔ وہ مجھے یقین دلانے میں کامیاب ہو گئی تھی کہ ہوٹل کے کمرے میں سے پلانٹ مائیکروفون برآمد ہونے کے بعد اس کی سوچ میں نمایاں تبدیلی آئی تھی اور وہ ظاہری طور پر مجھ سے دشمنی برقرار رکھنے کے باوجود میرے معاملے میں قطعی غیر جانبدارانہ رویہ اختیار کرنے کا فیصلہ کر چکی تھی۔

اس کے اس دوستانہ اعلان کے باوجود میں نے ٹیکسی سے واپس لوٹنے کا ارادہ کیا تھا لیکن اس نے اس قدر آزردہ ہو کر دل گرفتہ لہجے میں مجھ سے بے اعتباری کا شکوہ کیا کہ میں اس سے لفٹ لینے پر مجبور ہو گیا البتہ میں نے یہ احتیاط ضرور کی تھی کہ اپنے فلیٹ سے قدرے دوری ہی اس کی کار سے اتر گیا تھا اور اسے اپنے ساتھ آنے کی رسمی دعوت دینے سے یہ کہہ کر معذرت کر لی تھی کہ فلیٹ میں سلطان شاہ موجود ہوگا جو اپنی تنگ دلی کی بنا پر کوئی بدمزگی پیدا کر سکتا تھا۔

میں نے وہیں کھڑے رہ کر سویرا کی کار کی عقبی روشنیوں کو صبح کے اولین اور ملگجے اجالے میں معدوم ہوتے دیکھا تھا اور جب مجھے یقین ہو گیا کہ وہ میری نگاہ سے دور نکل چکی ہے تو میں سرعت کے ساتھ اپنی بلڈنگ کے زینوں میں داخل ہو گیا۔

فلیٹ کی تمام روشنیاں گل تھیں لیکن جب میں اپنی چابی سے قفل کھول کر خاموشی سے اندر داخل ہوا تو سلطان شاہ میری واپسی کے انتظار میں پوری طرح جاگ رہا تھا۔

اس نے سویرا کے ساتھ میری واپسی کی خبر سن کر مجھ پر لعنت ملامت کی بوچھاڑ کر ... یہ خیال تھا کہ سویرا نے فلیٹ دیکھا ہو یا نہ دیکھا ہو ... جیسی چالاک اور شاطر عورت کے لیے یہی کافی تھا کہ وہ میرا علاقہ دیکھ چکی تھی اور ضرورت پیش آنے پر کسی نہ کسی طرح میرا سراغ لگا کر فلیٹ کے دروازے پر دستک دے سکتی ہے۔

ہمیشہ کی طرح اس وقت بھی سلطان شاہ کا استدلال وہی تھا کہ میں اپنے مدمقابل مردوں سے اچھی طرح نمٹ سکتا تھا لیکن خوبصورت عورتوں سے واسطہ پڑتے ہی میری عقل پر پردے پڑ جاتے تھے۔ اس کی وہ بے بنیاد سرزنش سراسر میرے لیے نئی نہیں تھی۔ اس لیے میں نے خاموشی اختیار کر کے اسے زچ کر دیا مگر مافیا کے دفتر میں بیٹھ کر میں یہ سوچنے پر مجبور ہو گیا کہ سویرا اپنی بے پناہ صلاحیتوں کے باوجود زود حس اور جذباتی لڑکی تھی جو حالات کی تبدیلی سے بہت زیادہ متاثر ہو جاتی تھی۔

اس کے زود حس ہونے کے جائز اور منطقی اسباب تھے کہ اسے بچپن ہی سے باپ کا سایہ نہیں مل سکا اور پھر ماں بھی اوائل عمری میں داغ مفارقت دے گئی لیکن وہ میرے مسائل نہیں تھے۔ مجھے خوف لاحق ہونے لگا تھا کہ باپ سے ملتے ہوتے ہی وہ اس کے ایک اشارے پر مجھ سے اپنے پرانے رشتے فراموش کر کے میرے خون کی پیاسی ہو گئی، پھر ہوٹل کے کمرے میں سے ان کے دونوں برآمد ہونے کے بعد اپنے باپ سے برگشتہ ہو کر میرے خلاف اپنی خون آشام دشمنی سے دستبردار ہو گئی۔ اسی طرح کوئی نیا جذباتی جھٹکا اسے ایک بار پھر میرے خلاف محاذ آرا کر سکتا تھا۔ اگر اس سے ہر وقت میرا میل جول رہتا تو میں اس کے ذہن میں رونما ہونے والی تبدیلیوں سے واقف ہو سکتا تھا۔ لیکن اس سے دور رہ کر میرے فرشتوں کو بھی علم نہ ہو پاتا کہ وہ کس وقت کن ذہنی تبدیلیوں سے گزر رہی ہے۔

اسی سوچ بچار میں میرا ذہن ڈان عمری کے تازہ ترین چیلنجز کی طرف منتقل ہو گیا۔ ایک طرف اس نے سیٹھ حبیب جیوانی کے لیے میدان صاف ہونے کی اطلاع دی تھی جس کا مطلب تھا کہ حبیب جیوانی کے واپس لوٹتے ہی مافیا پر میری چند روزہ حکمرانی اپنے انجام کو پہنچنے والی تھی۔ وہ تو غنیمت تھا کہ مجھے حبیب جیوانی کا کوئی پتا ٹھکانا معلوم نہیں تھا۔ اس لیے میں اس سے کوئی رابطہ ہونے تک اپنی سربراہی کو بھرپور طریقے سے استعمال کر سکتا تھا۔

دوسری طرف مجھے یورپ کے کسی پرفضا مقام پر بلائے جانے کی خبر نے الجھن میں ڈال دیا تھا۔ اس سلسلے میں میں بھی سلطان شاہ کے خیالات سے سو فیصد متفق تھا۔ میں کسی بھی مافیا میں سے کسی کے لیے بھی اپنی کارکردگی کی بنا پر اتنا اہم نہیں تھا کہ میرے لیے سپر ڈان اور بگ لائیڈ اپنی تاریخ میں پہلی بار یکجا ہوتے۔ وہ دونوں ہی جرائم پیشہ لوگوں کے سرخیل تھے۔ ایک کو امکانی طور پر ایک بڑی طاقت کی ریاستی سرپرستی حاصل تھی اور دوسرا اپنی نجی حاشیہ نشینی چلا رہا تھا۔ ان دونوں کے مفادات ایک دوسرے سے متصادم تھے مگر وہ پرامن بقائے باہمی کے اصول پر دنیا کے کسی علاقے میں ایک دوسرے کے خلاف صف آرا نہیں ہوئے تھے جہاں بھی ایک کا پلہ بھاری پڑتا دوسرا خود بخود ان کے لیے میدان خالی چھوڑ دیتا تھا۔

بظاہر یہی معلوم ہوتا تھا کہ میری وفاداریاں بدل جانے سے ان کو جو نقصانات اٹھانا پڑے تھے ان کے حوالے سے بگ لائیڈ مافیا کے سپر ڈان کو قائل کرنا چاہتا تھا کہ جو شخص ایک بار اپنی وفاداری تبدیل کر سکتا ہے وہ بار بار بھی اسی عمل سے گزر سکتا ہے۔ سلطان شاہ کے تجزیے کے مطابق مجھے بھی نظر آ رہا تھا کہ اگر میں کسی ڈان کے حکم پر یورپ چلا گیا تو مجھے دونوں طرف کے بڑوں کے درمیان بٹھا کر بے رحمی کے ساتھ ایسی کڑی جرح کی جاتی کہ میرے دل میں موجود میرے وطن اور دیگر مخفیات کے لیے نفرت کو بچایا

رکھنا ناممکن ہو جاتا اور دوسری طرف مجبوری مجھے اپنے مقاصد کا دشمن قرار دے کر موت کا سزاوار ٹھہرا دیتی۔

وہ فیصلہ اگر صرف جمی لائیڈ کا ہوتا تو قابل اعتراض نہ ہوتا کیونکہ اس سے میری دشمنی ہو چکی تھی۔ میں اس کی بیخ کنی پر تلا ہوا تھا اور وہ میرے خون کا اس قدر پیاسا ہو رہا تھا کہ اس نے مجھے کیفر کردار کو پہنچانے کے لیے اپنی بیٹی کو پاکستان بھیجا ہوا تھا لیکن مافیا کا معاملہ بالکل مختلف تھا۔

ان سے میرا نیا معاہدہ ہوا تھا۔ انھوں نے میری کسی فرمائش اور مطالبے کے بغیر میری ماضی کی کارکردگی کی بنا پر مجھے خاصے اعلیٰ منصب پر اپنا شریک کار بنایا تھا۔ اس لیے میرا تحفظ ان کا فرض بنتا تھا۔ اگر وہ لوگ اپنے وسیع تر مفادات کی خاطر جمی لائیڈ کے ساتھ مل کر میرے قتل کا فیصلہ صادر کرتے تو یہ بد دیانتی کی بدترین مثال ہوتی۔ ان امکانات کے ہوتے ہوئے اگر میں ابھی... تسکین کے لیے یا اپنے دفاع میں مافیا کے خلاف بھی کارروائیاں شروع کر دیتا تو اس میں پوری طرح حق بجانب ہوتا۔

یہ درست تھا کہ ہیروئن کے خلاف اپنے مشن کے باوجود ذہنی طور پر میں مافیا سے زیادہ قریب تھا کیونکہ وہ دیمک کی طرح پاکستان کی رگوں میں ہیروئن کا زہر نہیں پھیلا رہی تھی۔ مافیا خالص کاروباری انداز میں ہیروئن کو پاکستان سے باہر اسمگل کر کے بھاری نفع کمانے میں مصروف تھی لیکن وسیع تر مفہوم میں ہیروئن کے گودام کا برباد کیا جانا میرے مشن سے مطابقت رکھتا تھا۔ جو ہیروئن روکی پکڑی یا تباہ کی جاتی وہ پاکستان میں دیسی یا باہر کے کسی ملک کے نوجوانوں کو نڈھال اور نیم جان ہونے سے محفوظ رکھتی۔

سوچتے سوچتے آخر کار میں نے اپنے لیے ایک لائحہ عمل متعین کر ہی لیا جس میں میرے لیے متعدد فائدے نظر آ رہے تھے جب کہ نقصان کوئی نہیں تھا۔

خونی انتقام و دشمنی کے بعد ویرا ایک بار پھر میرے ساتھ دوستانہ تعلقات استوار کرنے پر راضی ہو گئی تھی۔ اس کے کمرے سے برآمد ہونے والے مائیکرو فون نے اسے اپنے باپ کی جانب سے شکوک و شبہات میں مبتلا کر دیا تھا اور جب تک اس کے ذہن سے وہ دھند صاف نہ ہوتی، میرے ساتھ اس کے مراسم میں کوئی ناخوشگوار تبدیلی نہیں آ سکتی تھی۔ دوسری طرف وہ پاکستان میں اپنے قیام کے دوران میں مافیا کے خلاف کوئی کارروائی کرنا چاہتی تھی تاکہ اس کی بنا پر اپنے باپ کے سامنے سرخرو ہو سکے۔

میری ذہنی کیفیت بھی غیر یقینی تھی۔ جن سے میں باغی ہو چکا تھا اور کسی بھی قیمت پر دوبارہ ان کی صفوں میں شامل ہونے کے لیے تیار نہیں تھا۔ ان سے مکمل گلو خلاصی حاصل کرنے کے لیے میں نے مافیا میں شمولیت اختیار کی تھی۔ مگر اب مافیا والے میرے لیے برادران یوسف ثابت ہوتے نظر آ رہے تھے۔ مجھے دھوکے میں رکھ کر جمی لائیڈ سے میرا سودا کرنے کی فکر میں تھے۔ اس لیے میں انھیں موقع دینے سے پہلے خود پہل کرنا چاہتا تھا۔

ویرا مستند طور پر مافیا کی حریف تھی۔ میں اپنی ذات کو پس پردہ رکھتے ہوئے، ویرا کا نام جھنڈے پہ چڑھا کر مافیا کو گہرے چرکے لگا سکتا تھا۔

مافیا کے خلاف وارداتوں میں نقاب استعمال کر کے ویرا کے دست راست کا کردار قبول کرنے میں کوئی خطرہ محسوس نہیں کر رہا تھا۔ اس وقت میں خود مافیا کا مقامی سربراہ تھا اس لیے میرے واسطے موزوں وارداتوں کا انتخاب کرنے میں کوئی دشواری پیش نہیں آ سکتی تھی۔ مجھے یہ معلوم ہوتا تھا کہ کس وقت کب اور کہاں مافیا کو کمزوریوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔

اس وقت دن کے دو بج رہے تھے اور ڈی ایس پی سرور لودھی کو میں نے غزالہ کے بارے میں معلومات حاصل کرنے کے لیے تین بجے تک مہلت دی تھی۔ میری دانست میں مقررہ وقت سے ایک گھنٹا قبل اسے یاد دہانی کرانے میں کوئی حرج نہیں تھا۔

میں نے جیب سے ٹیلی فون کی درج ہوئی فہرست نکال کر سرور لودھی کے دفتر کا فون نمبر دیکھا اور آپریٹر کی مدد لینے کے بجائے ڈائریکٹ فون پر اس سے فوری رابطہ کر لیا۔

پچھلی بار میری غیر متوقع فون کال کے جواب میں سرور لودھی کی آواز نرم اور خوشگوار تھی لیکن انکل جیف کی طرف سے دیے ہوئے وقت کے آس پاس اس کا لہجہ بہت سنجیدہ اور بدلا ہوا تھا۔

"تین بجنے میں صرف پچپن منٹ باقی رہ گئے ہیں سرور!" میں نے اس کی ہیلو کے جواب میں سرد اور سپاٹ لہجے میں کہا۔

"میرا کام مکمل ہے سر!" مستعد لہجے میں جواب دیا گیا۔

"گڈ! تو پھر شروع ہو جاؤ۔ مجھے ایسے لوگ پسند ہیں جو اپنا کام نمٹانے کے لیے آخری لمحات کا انتظار نہیں کرتے۔" میں نے اس کی حوصلہ افزائی کرنا ضروری سمجھا۔

"وہ کوئی بہت پراسرار عورت ہے سر! اس پر براہ راست ہاتھ ڈالے بغیر اس کے بارے میں زیادہ معلومات حاصل نہ ہو

سکیں گی۔" اس نے اپنی رپورٹ کی ابتدا میں ہی سسپنس کی بنیاد ڈال دی۔

"مکان کے خفیہ محاصرے اور مسلسل نگرانی کے بعد کل رات گئے ایک... ضعیف العمر عورت اس مکان کے عقبی حصے میں متحرک نظر آئی تھی، ورنہ اس سے قبل مکان ویران اور غیر آباد دکھائی دیتا تھا۔ میں نے خود دیوار پھاند کر اندر کی تفصیلی تلاشی لی تھی۔ مکان کھلا ہوا تھا مگر اس میں چوہوں کے علاوہ کوئی ذی روح موجود نہیں تھا البتہ کچن کی حالت سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ زیر استعمال تھا۔ تازہ گندے برتنوں سے پتا چل رہا تھا کہ چند گھنٹے قبل ہی وہ برتن استعمال کیے گئے تھے۔ ریفریجریٹر چل رہا تھا اور اس میں خورد و نوش کا سامان بھرا ہوا تھا۔" وہ میرے ردعمل سے بے خبر اپنی رو میں بولے جا رہا تھا — "بظاہر وہ عورت بیمار اور ضعیف نظر آ رہی تھی لیکن اس مکان کے احاطے کی عقبی دیوار کے قریب پہنچتے ہی وہ جوان اور چاق و چوبند نظر آنے لگی۔ اس نے ایک جگہ ٹھہر کر طائرانہ نظروں سے گرد و پیش کا جائزہ لیا اور پھر کسی جوان لڑکی کی سی پھرتی اور مہارت کے ساتھ دیوار پھلانگ کر اندر کود گئی۔ وہ ابھی تک مکان کے اندر ہی ہے اور میرے آدمی اس مکان کی نگرانی کر رہے ہیں۔ اس علاقے کے لوگوں سے معلوم ہوا ہے کہ وہ مکان کافی عرصے سے غیر آباد تھا۔ لیکن چند ہفتوں سے وہاں ایک عمر رسیدہ چوکیدار نظر آنے لگا تھا جس نے بتایا کہ وہ مکان کسی مسز آغا نے خرید لیا تھا جو کلفٹن پر رہتی تھی۔ اس مکان میں کسی عورت کو دیکھنے کا کوئی دعوے دار سامنے نہیں آ سکا۔"

"اتنا تو مجھے بھی معلوم تھا اس کے لیے تعاقب جھک مارنے کی کیا ضرورت تھی؟"

"مجبوری ہے سر! مجھے بتائیں کہ میں کیا کر سکتا تھا۔ وہ کسی طرف سے پیدل ہی وہاں تک آئی تھی۔ اگر وہ کسی سواری سے آئی ہوتی تو میرے آدمی اسے لانے والے ڈرائیور کو پکڑ کر اس سے بہت کچھ اگلوا سکتے تھے۔ اب تو دو ہی صورتیں تھیں۔ اسے پکڑ لیا جائے یا پھر صبر کے ساتھ اس کے باہر نکلنے کا انتظار کیا جائے۔ وہ باہر آئے گی تو اس کا تعاقب کر کے کچھ نہ کچھ معلوم کیا جا سکے گا مگر مجھے ایک بات پر سخت حیرت ہے کہ اس مکان کا پھاٹک باہر سے مقفل تھا۔ میں اندر گیا تو اس چوکیدار کا بھی کوئی سراغ نہیں مل سکا جو پڑوسیوں کے بیان کے مطابق وہاں دیکھا جاتا تھا۔"

"چوکیدار بھی لوٹ آئے گا لیکن وہ معصوم اور بے خبر ہے۔ اس عورت کے بارے میں وہ تمہاری کوئی مدد نہیں کر سکے گا۔ تم کسی طرح وہاں ایسے حالات پیدا کرو کہ وہ عورت گھبرا کر مکان سے باہر نکلنے پر مجبور ہو جائے۔ اسی صورت میں تمہیں اس کے دوسرے ٹھکانوں اور ذخیرے کے بارے میں کچھ معلوم ہو سکے گا، ورنہ تمہارے آدمی مہینوں وہاں بیٹھے انڈے سیتے رہیں گے۔"

"ٹھیک ہے۔" اس کی پرخیال آواز ابھری۔ "میں اس علاقے میں دھوم دھڑکے کے ساتھ کسی ڈاکے کا بندوبست کرتا ہوں۔ دھواں دھار گولیاں چلیں گی تو وہ پراسرار عورت باہر نکلنے پر مجبور ہو جائے گی۔ یہ ترکیب مؤثر اور کارگر رہے گی۔"

"ڈاکا کون ڈالے گا؟" میں نے سپاٹ لہجے میں سوال کیا۔

"میرے ہی ماتحت ہوں گے بس وردیاں اتار کر قمیص اور شلوار پہن لیں گے۔ آپ فکر نہ کریں مجھے اچھی طرح معلوم ہے کہ جرم پیشوں میں سے کون کون ایسی وارداتیں کرتا ہے۔ بس ایسے تجربہ کار سپاہیوں ہی سے کام لوں گا۔ مفت میں انھیں بھی کچھ مال ہاتھ آ جائے گا۔"

سسر! درا تم ایک ذمے دار پولیس افسر ہو کر ایسی بات کر رہے ہو؟

"نہیں نہیں کہا لیکن آپ کے سامنے تو میں بالکل ننگا ہوں سر!" اس کی عاجزانہ آواز سنائی دی۔ "یہ دردی بہت بڑا سے بڑے ہوتے لوگ ہر محکمے میں ہوتے ہیں۔ انھیں پکڑا جائے تو پورے محکمے کی بدنامی ہوتی ہے۔ پورا شہر چیخنے لگے گا کہ محافظ ہی چوری کرتے ہیں، ڈاکا مارتے ہیں۔ پھر آج کل تو خرچے پورے کرنے کے لیے طالب علم، افسر اور ہر کوئی پارٹ ٹائم میں چھوٹی موٹی چوری یا ہیرا پھیری کر لیتے ہیں۔ اس لیے مجبوراً ہمیں بھی آنکھیں بند رکھنا پڑتی ہیں۔ پھر ایماندار ملازمین کے مقابلے میں ایسے واردات کے ماتحت اُلٹے وقتوں میں اپنے اپنے افسروں کے لیے ایسے کام کرتے ہیں کہ انھیں سر پر چڑھانا ہی پڑتا ہے۔ ہمارے محکمے میں جب تک نیچے چند یار دیہے محکمے ماتحت نہ ہوں تو افسری چلانا مشکل ہو جاتا ہے، ہر لمحہ لنگا ہمارے منہ کو آنے لگتا ہے۔"

"خیر، یہ تمہارے اپنے مسائل ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ ہر شخص اپنے نیچے والوں کے لیے اینگل چیف بنا ہوا ہے اور ان کی کمزوری سے فائدہ اٹھاتا ہے۔ تم ڈاکا ڈلوا دو لیکن نشانہ اس عورت کے پڑوسیوں کو بنانا۔ اس عورت کے گھر میں تمہارے ڈاکوؤں کو کچھ نہیں مل سکے گا۔"

"ٹھیک ہے لیکن اتنا بتا دوں سر! کہ آج کل رنگین ٹی وی اور وی سی آر تو خستہ حال جھونپڑیوں میں بھی مل جاتے ہیں جو ہمارا بیٹا اس جوڑی تک کمانے کے لئے غریب تر ہوں تو بھی مل ہی جاتے ہیں..."

"پھر میری طرف سے کب بات کر رہے ہو؟" میں نے اس کی بات

لپٹ کر سوال کیا۔

"رات گیارہ بجے۔" اس نے بلا تامل جواب دیا تھا۔ "میں دفتر ہی میں موجود ہوں گا۔"

"میں گیارہ اور بارہ کے درمیان فون کروں گا۔" میں نے یہ کہہ کر سلسلہ منقطع کر دیا۔

میں اس کے لیے ایک عجیب بنا ہوا تھا جو شہر کے بدکار، راشی اور ظالم افسروں کے لیے ایک خونخوار بلیک میلر تھا۔ ہمروز سے گفتگو ختم کرنے کے بعد مجھے احساس ہوا کہ میں نے خواہ مخواہ اسے زیادہ منہ لگا لیا تھا۔ تب میں نے اسی وقت ارادہ کر لیا کہ رات گیارہ بجے ہونے والی گفتگو میں مجھے اپنی اس نرمی کا معقول ازالہ کر دینا ہوگا تاکہ اس کے ذہن پر سے بلیک میلر کی دہشت کم نہ ہو سکے۔

اس کے بعد دفتر میں میرے لیے کوئی کام نہیں رہ گیا تھا۔ اس روز میں نے تمام حاضری کے لیے دفتر میں آیا تھا اور ماسوا حاضری سے فائدہ اٹھاتے ہوئے جو اہم کام کیے جا سکتے تھے وہ میں نے کر لیے تھے اس لیے میں نے وہاں مزید وقت برباد کرنے کے بجائے فوراً دفتر چھوڑ دیا۔

میں فلیٹ پر پہنچا تو وہاں بیرونی دالان ہی میں فلیٹ سے گانے کی مدھم آواز سنائی دی جو میرے لیے حیرت کا باعث بن گئی کیونکہ سلطان شاہ کو بقول خود ایسے "زنانہ شوق" نہیں تھے۔

فلیٹ کی چابی میرے پاس موجود تھی۔ پہلے میں نے ڈور بیل بجانے کا ارادہ کیا لیکن اس طرح اندر کا منظر فوری طور پر تبدیل ہو سکتا تھا۔ لہٰذا میں نے بہت آہستگی اور احتیاط سے تالا کھول کر اندر کا جائزہ لیا تو گانے کی آواز سلطان شاہ کے کمرے سے آتی ہوئی سنائی دی اور میں اپنی دانست میں رنگے ہاتھوں اسے پکڑنے کے عزم کے ساتھ داخلی دروازہ بند کر کے اس کے کمرے کی طرف بڑھ گیا۔

لیکن کمرے کے کھلے ہوئے دروازے سے اندر کا منظر دیکھتے ہی میری کھوپڑی بھک سے اڑ گئی۔

اندر سلطان کا نام و نشان تک نہ تھا اور وہی ہوا تھا جس کا مجھے پہلے سے خدشہ تھا۔ صبح سویرے میں نے ویرا کو کار اپنے فلیٹ والی عمارت سے دور ہی چھوڑ دی تھی مگر سلطان شاہ نے وہ خبر سنتے ہی کہہ دیا تھا کہ ویرا جیسی چالاک اور عیار عورت کو صرف علاقہ معلوم ہونا کافی تھا۔ ضرورت پیش آنے پر وہ کسی بھی وقت ڈھونڈ ڈھانڈ کر میرے فلیٹ پر پہنچ سکتی تھی۔ دل ہی دل میں اس کے خیال سے متفق ہونے کے باوجود میں نے سلطان شاہ کا مضحکہ اڑایا تھا مگر اس وقت ثابت ہو گیا تھا کہ ویرا بنفس نفیس سلطان شاہ کے بستر پر اوندھی لیٹی ہوئی ریڈیو سے گانے سن رہی تھی۔ اس کی ٹانگیں دروازے کی طرف تھیں اور اوندھی لیٹی ہوئی ہونے کی وجہ سے وہ مجھے نہیں دیکھ سکی تھی۔ میری چابی جس آرام کے ساتھ قفل میں گھوم گئی تھی اس سے ظاہر ہوتا تھا کہ ویرا نے نہایت اطمینان اور

چابک دستی کے ساتھ میرے فلیٹ میں نقب زنی کی تھی۔

میں نہایت خاموشی کے ساتھ دروازے کے سامنے سے دیوار کی اوٹ میں ہو گیا۔

حقیقت یہ تھی کہ زینے طے کرتے ہوئے میں اسی لڑکی کے بارے میں سوچ رہا تھا جو کبھی آتشیں اسلحہ لے کر مجھے مارنے پر تل جاتی تھی اور کبھی اپنی اداؤں سے گھائل کر کے بے جان کر دیتی تھی۔

"ہینڈز اپ! جہاں لیٹی ہو وہاں سے اٹھ کر دونوں ہاتھ اٹھاؤ اور کمرے سے باہر آجاؤ۔" میں نے آواز بدل کر دیوار کی اوٹ سے تحکمانہ لہجے میں کہا۔

مسہری کے چرچرانے کی آواز سنائی دی۔ شاید وہ پہلو بدل کر مسہری سے نیچے اتری تھی لیکن میری ہدایت کے جواب میں وہ ایک لفظ بھی نہیں بولی تھی۔

"جلدی باہر آؤ۔" میں نے چند ثانیوں کی سکوت آمیز خاموشی میں آمنی دزرنے کے بعد کہا۔ "میں پانچ تک گنتا ہوں۔ تم باہر نہ آئیں تو میں تمہاری زندگی کی ضمانت نہیں دے سکتا۔"

ویرا بہت مکار تھی۔ فوراً ہی اس نے انگریزی بولنا شروع کر دی۔ "تم کون ہو اور کیا کہہ رہے ہو میری سمجھ میں نہیں آ رہا۔ اگر تم میری بات سمجھ رہے ہو تو سامنے آ کر بات کرو۔ میں غیر ملکی ہوں اور میرا میزبان مجھے یہاں چھوڑ کر کھانے پینے کی چیزیں لینے گیا ہے۔"

ویرا کے اس داؤ پر میری کھوپڑی بھنا گئی۔ اپنے ڈرامے کو اس کے منطقی انجام تک پہنچانے کے لیے مجھے انگریزی میں اس کا جواب دینا ضروری تھا۔ اپنی ہدایت کو انگریزی میں دہراتے ہوئے میں خود کو اول درجے کا احمق محسوس کر رہا تھا۔

"گنتی گننے کی ضرورت نہیں اور نہ ہی ابھی تم اندر آنا۔" اس کی طرف سے فوراً ہی جواب آیا تھا۔ "میں کپڑے بدل رہی ہوں۔ اس سے فارغ ہوئے بغیر باہر نہ آسکوں گی۔"

میں اس کا فراڈ خوب سمجھ رہا تھا۔ لباس بدلنے کی بات اس نے کسی مصلحت سے چھیڑی تھی۔ میری جگہ اس کا کوئی نیا دشمن ہوتا تو کم ٹھٹک کر فوراً ہی کمرے میں جا گھستا۔

"لباس بدلنے کی ضرورت نہیں۔ میں تم سے منگنی کرنے نہیں آیا ہوں۔" میں نے بدلی ہوئی آواز میں غراتے ہوئے کہا۔ "میں گنتی شروع کر رہا ہوں۔"

"یقین نہیں تو دیکھو۔" فوراً ہی کھلے ہوئے دروازے میں سے پہلے ویرا کا اسکرٹ اڑتا ہوا باہر آیا۔ پھر بلاؤز بھی اسی کے قریب قالین پر آ گرا۔ "کمرے میں سناٹا تھا۔ اب میں صرف زیر جاموں میں ہوں۔"

"تم سے زیادہ بے شرم عورت میں نے روئے زمین پر نہیں دیکھی۔" غصے اور بے چارگی کی کیفیت میں، میں بے اختیار اپنی اصلی آواز میں اردو میں بول پڑا۔ "تم اپنے عورت ہونے کا ہر وقت فائدہ اٹھانا چاہتی ہو۔ یہ بے شرمی کسی دن تمہیں لے ڈوبے گی۔"

"اوہو! تو یہ کالے چور تم ہو۔" اس کی کھنکتی ہوئی ہنسی کی آواز سنائی دی اور پھر وہ بے محابا کمرے سے باہر نکل آئی۔ "اس وقت تو تم نے واقعی میری جان ہی نکال دی تھی۔"

"تمہاری جان تو اب بھی کپڑوں سے باہر نکلی ہوئی ہے۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "سلطان شاہ نے تمہیں ان چست زیر جاموں میں دیکھ لیا تو ابھی فلیٹ سے نکال دے گا۔"

"اس نے تمہارے ساتھ مغرب کی ہوا تو کھائی ہے لیکن معلوم ہوتا ہے کہ کبھی کسی ساحل پر نہیں گیا۔ وہاں کے لیے تو یہ زیر جامے بھی ضرورت سے زیادہ ہیں۔"

"فی الحال آدمیوں کی طرح پورا لباس پہنو۔" اس کے ناشیری بے ڈھنگے ڈول سے مجھے وحشت ہونے لگی تھی۔ "اس بار وہ لندن گیا تو اسے برہنگی کے ساحل پر ضرور بھیجوں گا تاکہ اسے چیتھڑوں کی قدر کا اندازہ ہو سکے لیکن اب تم کپڑے پہن لو۔"

"برہنگی کے ساحل پر تو وہ وقت یاد آنے لگتا ہے جب خدا نے انسان کو زمین پر اتارا ہوگا۔" وہ ہنستے ہوئے بولی۔ "لیکن یہ دیکھو کہ اس فطری ماحول میں اتنی کشش ہے کہ سوٹ اور ٹائی میں ملبوس لوگ بھی اس جنت ارضی کا نظارہ کرتے ہوئے نظر آتے ہیں۔"

"اپنی اس جنت کو جہنم واصل کرو اور یہ بتاؤ کہ تم یہاں کیسے پہنچیں؟" میں نے دانستہ تم کو یہ ٹھکانا نہیں دکھایا تھا کیونکہ یہ سلطان شاہ جیسے خود دار شخص کی ملکیت ہے۔"

"مجبوری تھی اس لیے تلاش کر لی ہوں یہاں کیسا لگی۔ سفید چمڑی والی دل کش عورت سے ہم کلام ہو کر تمہارے لوگ سرور کے سمندر میں بہہ جاتے ہیں۔ تم پر چکے ہونے تو مجھے یقین ہے کہ ان ہی میں سے کوئی تمہاری خبر تک بھی پہنچا دیتا۔ جہاں تک رہبروں نے پہنچایا اور تمہارے فلیٹ کی نشاندہی خود دار کے چوکیدار نے کی تھی۔ مجھے بس اس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر ٹوٹی پھوٹی اردو میں بات کرنی پڑی تھی۔"

"یہ بے شرمی کی انتہا ہے ویرا!" میں نے احتجاج کرنا چاہا لیکن اس نے فوراً ہی منہ بنا کر میری بات کاٹ دی۔

"تم لڑکوں کا شرم کا تصور ہی میرے لیے شرمناک ہے۔ مرد کو چھوٹ، چوری، بدمعاشی اور آوارگی کی کھلی اجازت ہے، عورت بھی کام کرلے تو بے شرم کہلاتی ہے۔ یہ کیا ڈھکوسلا ہے؟ سیدھی طرح کہہ دو کہ بھیڑ بکریوں کے ریوڑ کی طرح تم عورتوں کو بھی اپنی مرضی سے ہانکنا چاہتے ہو۔ جو عورت تمہاری آمرانہ مرضی کو تسلیم کرنے سے انکار کرے، وہ بے شرم ہے۔"

"تم نے میرے فلیٹ میں قفل شکنی کیوں کی؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے موضوع بدل دیا۔

"تو کیا باہر کھڑی رہ کر تمہارا انتظار کرتی؟" اس نے چٹخارے لیتے لہجے میں کہا۔ "ویسے میرا مشورہ مانو تو اپنے فلیٹ کا تالا بدلوا لو۔ میں نے بال پن سیدھی کرکے دوسری کوشش میں ہی آسانی کے ساتھ اسے کھول لیا تھا۔ میں نے بستر پر دراز ہو کر ریڈیو ضرور آن کیا تھا لیکن پورے فلیٹ میں کسی اور چیز کو نہیں چھیڑا کیونکہ اس وقت میں دوستانہ حیثیت میں یہاں آئی تھی۔"

"اب تو تمہاری دوستی بھی گلے پڑتی نظر آرہی ہے۔ صبح ہی تو تم نے مجھے یہاں چھوڑا تھا۔ پھر اب میری کیا ضرورت پیش آگئی تھی؟"

"ناک بھوں نہ چڑھاؤ۔" وہ سنجیدگی کے ساتھ بولی۔ "میں تمہیں صرف یہ بتانے آئی تھی کہ تمہاری چہیتی غزالہ کسی بدترین خطرے میں گھر چکی ہے۔"

"کیا مطلب؟" اضطراری طور پر میں اس سے سوال کر بیٹھا۔

"بات ذرا پیچیدہ ہے۔" وہ اپنے اسکرٹ کی سائڈ زپ بند کرتے ہوئے بولی۔ "اس کے مکان کے قریب میرے ہاتھ سے ایک قتل بھی ہو گیا ہے۔ میرا خیال ہے کہ اس کے مکان کی کڑی نگرانی کی جارہی ہے اور وہ کسی بھی لمحے مصیبت میں گرفتار ہو سکتی ہے۔"

ویرا کے ان فقروں نے مجھے بری طرح چونکا دیا۔ ویرا کو علم نہیں تھا لیکن میں اچھی طرح جانتا تھا کہ سر بدر لوچی کے آدمی غزالہ کے مکان کی کڑی نگرانی کر رہے تھے۔ اگر وہاں کوئی گڑبڑ ہوئی اور ویرا کے ہاتھوں سے ایک قتل بھی سرزد ہو گیا تھا تو صورتِ حال بہت سنگین رُخ اختیار کر چکی تھی۔

"تفصیل سے بتاؤ کیا ہوا؟" میں نے اپنی اضطراری کیفیت پر قابو پانے کے لیے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔

"تم سے رخصت ہو کر میں نے کچھ دیر آرام کیا لیکن کوشش کے باوجود سونے میں کامیاب نہ ہو سکی۔ ذہن پر بس وہ پُراسرار مائیکروفون سوار رہا۔ باتیں تمہارے بارے میں سوچتی رہی۔ تمہارے ساتھ دوستی اور دشمنی کے چکر میں ابھی تم کو کوئی قابلِ ذکر نقصان نہیں پہنچا سکی لیکن میرا خیال ہے کہ میں نے غزالہ کی زندگی ضرور تباہ کر دی۔ پہلی بار میرے ہاتھوں اغوا ہونے کے بعد وہ خانہ دار لڑکی خونخوار جرائم پیشہ لوگوں سے لڑنے پر مجبور ہو گئی اور آخر کار آسیب ولدار آغا جیسے سکہ بند بدمعاش کو اپنے شوہر کے طور پر قبول کرنا پڑ گیا۔ میں نے جتنا غور کیا اسی قدر میرے وجود پر ملامت طاری ہوتی چلی گئی اور میں نے ضمیر کی اس چبھتی ہوئی خلش سے مجبور ہو کر غزالہ کی مدد کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ تم اس تک نہیں پہنچ سکتے تھے اور مجھے اس کا ٹھکانا معلوم تھا۔ مجھے یقین تھا کہ غزالہ رات بسر کرنے کے لیے ہر قیمت پر اپنے آبائی مکان میں واپس آئی ہوگی کیونکہ وہ مکان اس کے لیے جذباتی اہمیت رکھتا ہے۔ تنہائی اور بے بسی کے اس دور میں وہ اس مکان میں خود کو اپنے ماں باپ کے زیرِ سایہ تصور کرتی ہوگی اور یہی تصور اسے ہر جگہ سے کھینچ کر اس چار دیواری میں لاتا ہوگا۔ یہ نتائج اخذ کرتے ہی میں نے غزالہ کی مدد کر کے تم کو حیران کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ اس طرح میں نہ صرف غزالہ کے ساتھ اپنی ماضی کی زیادتیوں کا ازالہ کر سکتی تھی بلکہ عورتوں کی باہمی رقابت کے مردانہ نظریے کو بھی چکنا چور کر سکتی تھی۔"

وہ باتیں کرتے ہوئے میرے ساتھ ہی سلطان شاہ کے خواب گاہ میں داخل ہو کر ایک صوفے پر براجمان ہو گئی اور اپنی بات جاری رکھتے ہوئے بولی۔ "کل رات بھر کی بیداری کی وجہ سے میں ہینگ اوور کا شکار تھی۔ ذہن کی وہ کیفیت خاصی حد تک اب بھی باقی ہے۔ اس حالت میں ذہن پر جو دھن سوار ہو جائے، آدمی اسی طرف لگ جاتا ہے۔ میں تیار ہو کر گھر سے نکل کھڑی ہوئی۔ غزالہ کے مکان کا پھاٹک باہر سے مقفل تھا۔ میں نے میدان صاف دیکھ کر تالے پر طبع آزمائی شروع کر دی۔ جب تالا کھلنے کی امید نہ رہی تو میں نے اپنے بیگ میں سے سائلنسر لگا ہوا پستول نکال کر اس پر فائر کرنے کا ارادہ کر لیا۔ اسی لمحے مختلف سمتوں سے کئی افراد للکارتے ہوئے میری طرف لپکے۔ جہاں تک مجھے یاد پڑتا ہے ان میں سے کم از کم دو افراد کسی قسم کی وردیوں میں تھے مگر میرے پاس ان کی اصلیت پر غور کرنے کا وقت نہیں تھا۔ میں ذرا سی بھی تاخیر کرتی تو وہ میرے سر پر سوار ہو کر مجھے زیر کر لیتے۔ میں نے ان پر فائرنگ شروع کر دی۔ میرا پستول بے آواز تھا اس لیے آس پاس کے رہنے والوں کو پتا بھی

پارٹی کو ہلاک کر کے ٹرک کو نذر آتش کرنے کے ارادے سے پیش قدمی کر رہا تھا۔

ایسے محکمے کے لوگوں سے غزالہ کے حق میں کسی رعایت کی امید رکھنی عبث تھی کیونکہ سرور لودھی ضرور ایگل چیف سے خوفزدہ تھا مگر اس کے ماتحتوں کے لیے ایگل چیف کا ہونا یا نہ ہونا برابر تھا۔

"یہ واقعہ کب پیش آیا؟" میں نے تفکر آمیز خاموشی کے بعد ویرا سے سوال کیا۔

"بس یہیں سے سیدھی ادھر آئی ہوں۔" اس نے بے پروائی سے کہا۔ "تقریباً دو بجے کا عمل رہا ہوگا۔ ابھی تک میرے نتھنوں میں بارود کی بو ہے۔ لباس اور ہاتھوں پر بارود کے ذرات بھی موجود ہوں گے۔ تمہیں جو کچھ کرنا ہے، فوراً ہی کرنا ہوگا ورنہ کچھ بھی نہ ہو سکے گا۔"

"ان میں سے کسی نے تمہاری گاڑی کا نمبر تو ضرور نوٹ کیا ہوگا، کار کہاں ہے تمہاری؟" میں نے فوری خیال کے تحت اس سے سوال کیا۔

"میری کار کافی دور مین روڈ پر ہی کھڑی ہے جہاں [illegible] تمہیں آنا تھا کیونکہ مجھے تمہارے فلیٹ کا صحیح علم نہیں تھا۔ تم نمبر کی پروا نہ کرو۔ اس مرتبہ میں بہت محتاط ہوں۔ کسی بھی مہم پر روانہ ہوتی ہوں تو میری کار کی نمبر پلیٹ جعلی ہوتی ہے۔ میں نے راستے میں یہی ایک کام کیا تھا کہ وہ نمبر پلیٹیں ایک گندے نالے میں پھینک کر اپنی کار پر اصلی نمبر پلیٹیں لگا لی تھیں۔"

"اب تمہارا کیا پروگرام ہے؟" میں نے سرد لہجے میں سوال کیا کیونکہ میں اس کی موجودگی میں ایگل چیف کا کوڈ استعمال نہیں کرنا چاہتا تھا۔

"کیا پروگرام ہوگا؟" وہ آنکھیں نکال کر بولی۔ "اب تمہارے ساتھ چلوں گی۔ کیا تمہارا غزالہ کی مدد کرنے کا کوئی ارادہ نہیں ہے؟"

"نہیں ویرا!" میں نے اداکاری کرتے ہوئے دل برداشتہ لہجے میں کہا۔ "سورج سر پر چڑھتا ہے تو سایہ بھی سکڑ کر وجود میں سمٹنے لگتا ہے لیکن غزالہ تو سائے سے بھی دو ہاتھ آگے نکل گئی ہے۔ مجھ سے میلوں آگے بھاگ رہی ہے۔ تمہیں اس کی مدد کرنی ہو تو تم جاؤ۔ میں اس کا پیچھا نہیں کروں گا۔ وقت اور زندگی نے اسے مہلت دی اور اسے کوئی سہارا مل گیا تو پھر ملاقات ہو جائے گی۔ اس وقت سوچوں گا کہ

نہیں چل سکا ہوگا کہ وہاں کیا ہو رہا تھا مگر میری گولیوں سے ایک لہولہان ہو کر واپس بھاگ گیا تھا اور دوسرا ایک دلخراش چیخ کے ساتھ اپنی ہی جگہ پر ڈھیر ہو گیا۔ میرا اندازہ ہے کہ وہ جانبر نہ ہو سکا ہوگا۔ اپنے دو ساتھیوں کا حشر دیکھ کر باقی بھی بھاگ گئے اور میں اپنی کار اسٹارٹ کر کے وہاں سے روانہ ہو گئی۔ اس واقعے نے مجھے غزالہ کی سلامتی کی طرف سے اس قدر فکرمند کر دیا کہ میں سیدھی تمہاری تلاش میں نکل کھڑی ہوئی اور آخر کار یہاں تک پہنچنے میں کامیاب ہو گئی۔ مجھے ڈر ہے کہ خوف و دہشت سے نجات پاتے ہی نگرانی کرنے والوں نے غزالہ کے گھر پر دھاوا بول دیا ہوگا۔ اگر وہ وہاں موجود تھی تو اس کو بے رحمانہ تشدد سے کوئی نہ بچا سکا ہوگا۔"

اپنی بات مکمل کر کے وہ بھی سگریٹ سلگانے میں مصروف ہو گئی اور میں گہری سوچ میں پڑ گیا کیونکہ مجھے دونوں طرف کی پوری معلومات حاصل ہو چکی تھیں۔ مجھے معلوم تھا کہ سرور لودھی کے آدمی میرے ہی ایما پر غزالہ کے مکان کی نگرانی کر رہے تھے اور غزالہ پچھلی رات سے اسی مکان میں موجود تھی۔ دو بجے کے بعد اس بارے میں میری سرور لودھی سے بات ہوئی تھی۔ اس وقت تک حالات نارمل تھے جس کا مطلب تھا کہ وہاں جو کچھ ہوا تھا اس کے بعد ہی ہوا تھا۔

پولیس والے اپنے جارحانہ مزاج اور کڑے تیوروں کے بارے میں ویسے ہی اچھی شہرت نہیں رکھتے۔ اپنے ایک ساتھی کے قتل اور دوسرے کے زخمی ہونے کے بعد ان کے ردعمل کا اندازہ لگانا مشکل نہیں تھا۔ کچھ روز پہلے شہر میں ہونے والے ایک ہنگامے میں پولیس والوں کے وحشیانہ ردعمل کے بارے میں میں خود بہت کچھ پڑھ چکا تھا۔ لوگوں کی طرف سے کی جانے والی فائرنگ سے چند پولیس والوں کے زخمی ہو جانے پر ان کے مسلح ساتھیوں نے بے دریغ ایس ایم جی اور رائفلوں سے براہ راست فائرنگ کر کے ہنگامے میں سات آدمی موت کے گھاٹ اتار دیے تھے جبکہ زخمی ہونے والوں کا کوئی شمار ہی نہیں تھا۔

لطف کی بات یہ تھی کہ اس براہ راست فائرنگ کے وقت کوئی ذمہ دار افسر پولیس نفری کے ساتھ تھا اور نہ کوئی علاقہ مجسٹریٹ پایا جاتا تھا۔ بغیر حکم اور ہدایت کے کی جانے والی اس خونریزی کے بارے میں سرکاری حلقوں کی طرف سے حفاظت خود اختیاری کا موقف اختیار کیا گیا تھا کہ مشتعل ہجوم کی فائرنگ کو بنیاد بنا کر یہ دعویٰ کیا جا رہا تھا کہ اگر پولیس جوابی فائرنگ نہ کھولتی تو مسلح ہجوم پوری پولیس

ہم دونوں ایک دوسرے سے کتنے فاصلے پر ہیں۔"

"میرا تو خیال تھا کہ تم میری کہانی سُنتے ہی میرے ساتھ دوڑ لگا دو گے۔" وہ ملامت آمیز حیرت کے ساتھ بولی۔ "کل تک تم غزالہ کے لیے مرے جا رہے تھے۔ کامران پر محنت کر کے تم نے اس کا سراغ لگایا اور آج اس سے ایسی سنگدلانہ بے رُخی کا اظہار کر رہے ہو جیسے وہ تمہاری آشنا ہی نہ رہی ہو۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ تمہارے مزاج میں یہ تلوّن کب سے پیدا ہو گیا ہے؟"

"پورے کھیل میں کلیدی کردار تمہارا ہے۔" میں اپنے رویّے کا جواز دینے کی رَو میں کہہ گیا۔ "کل تک تم سے دشمنی تھی تو غزالہ دوست نظر آتی تھی۔ تم سے دوستی ہو جانے کے بعد وہ خلا کسی حد تک پُر ہو گیا ہے اور پھر اب وہ پُرانی غزالہ نہیں رہی ہے۔ وہ زمانہ شناس بیوہ کے روپ میں اپنی کشش زیادہ حد تک کھو چکی ہے۔ پُرانے تعلق کی تجدید کے لیے اسے بہت محنت کرنا ہوگی۔"

"تم وقت برباد کر رہے ہو۔" وہ بیگ سنبھال کر اٹھ کھڑی ہوئی۔ "اگر اُسے کوئی ناقابلِ تلافی نقصان پہنچ گیا تو تم زندگی بھر کفِ افسوس ملتے رہو گے۔"

"کیا تم اس کی مدد کے لیے جا رہی ہو؟" میں نے استہزائیہ لہجے میں سوال کیا۔

"کاش میں جا سکتی۔" وہ غصّے میں دانت پیستی ہوئی بولی۔ "میں لباس بدل بھی لوں تو ڈر ہے کہ پہچان لی جاؤں گی... لیکن پھر بھی میں کوشش تو ضرور کروں گی۔"

"جو ہونا تھا وہ ہو چکا ہو گا۔ تم پر حملہ آور ہونے والے اب تک من مانی کر کے کہیں کے کہیں پہنچ چکے ہوں گے۔ اگر تمہارا ضمیر زیادہ چبھ رہا ہے تو جھک مار کے دیکھ لو..."

"مجھے تمہارے مشوروں کی ضرورت نہیں اور ہاں یہ بتا دوں کہ اب اس مخمصے سے بھاگنے کی کوشش نہ کرنا۔ وقت ملا تو میں دوبارہ آؤں گی۔"

"دوبارہ آؤ گی؟" میں نے اُسے منہ چڑانے کی نیّت سے کہا۔ "مجھے چند روز تو آرام کرنے دو... اور ہاں اب تم نے میرا گھر دیکھ لیا ہے تو اپنا ٹھکانا بھی بتا دو۔"

"میں نے خود تمہارا سراغ لگایا ہے۔ تم میں ہمّت ہو تو تم بھی میرا ٹھکانا تلاش کر لو۔ ویسے میرا ایک ایڈریس تمہاری تحویل میں ہے۔ جب چاہو اُس پر مجھ سے بات کر سکتے ہو۔"

وہ تیزی کے ساتھ میرے فلیٹ سے نکل گئی اور میں نے دروازہ بند کر کے اندر سے بولٹ چڑھا لیا۔

تخلیہ میسّر آتے ہی میں نے تیزی کے ساتھ سرور لودھی کا فون نمبر ڈائل کیا تھا۔ دوسری گھنٹی پر مجھے ایک ناما نوس اور کرخت آواز سنائی دی۔ بولنے والے کے لہجے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اسے فون کی گھنٹی کی مداخلت بہت زیادہ گراں گزری تھی۔

میں نے اس سے بھی زیادہ کرخت اور غیر مہذب طور طریقے لہجے میں سرور لودھی کے بارے میں دریافت کیا تو میرے مخاطب کی عقل ٹھکانے پر آ گئی۔

"وہ دفتر میں نہیں ہیں سر!" اس کے لہجے میں فوراً ہی احترام آمیز نرمی پیدا ہو گئی۔ "آپ کون صاحب بول رہے ہیں سر؟" ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ مجھے اپنا بلکہ سرور لودھی کا بھی کوئی افسر سمجھ رہا تھا۔

"ہمارے نکمے اور کام چور میرے محکمے میں جمع ہو گئے ہیں۔" میں اس کی غلط فہمی کا فائدہ اٹھاتا ہوا تحکمانہ لہجے میں دہاڑا۔ "دن میں دس دفعہ فون کروں تو مجھے ہر بار اپنا نام بتانا پڑے گا۔ تم کون ہو اور لودھی کے دفتر میں کیا کر رہے ہو؟"

میرے جارحانہ طرز تخاطب نے اس کے اوسان خطا کر دیے۔ اسے کچھ اور نہ سوجھا تو اس نے اپنی جان بچانے کے لیے اچانک ہی فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

غزالہ کے مکان کے پاس واردات ہو چکی تھی اور لودھی اپنے دفتر میں نہیں تھا۔ بات بہت سیدھی اور صاف کی تھی۔

سرور لودھی نے میرے دباؤ پر ذاتی سطح پر سرکاری علا... کے کچھ لوگوں کو غزالہ کے مکان کی نگرانی پر مامور کر دیا تھا... میں سے کم از کم ایک اہلکار غزالہ کے مکان کے ... طبع آزمائی کرنے والی ایک سفید فام عورت کی فائرنگ سے ... ہلاک ... اس لیے اس کی ہلاکت پر نامعلوم مجرم کے خلاف کیس کا مقدمہ درج ہونا لازمی تھا لیکن اس کے ساتھ یہ سوال بھی اُٹھ کھڑا ہوتا کہ ان سرکاری ملازمین کو لودھی نے غزالہ کے مکان کی نگرانی پر کیوں مامور کیا تھا؟ اس ڈیوٹی کا اندراج ریکارڈ میں کیوں نہیں کیا گیا تھا؟

مجھے احساس ہوا کہ غزالہ پر جو گزرنی تھی سو گزر گئی تھی مگر لودھی اس معاملے میں بُری طرح مارا گیا تھا۔ اگر میں اسی وقت گھر سے نکل کر براہِ راست جائے واردات کا رخ کرتا تب بھی یہ ممکن نہیں تھا کہ میں اس بارے میں کار آمد معلومات حاصل کر لیتا۔

فون پر تو اور بھی۔ اینگل چیف کا حوالہ سن کر سر کے بل کھڑا ہونے پر مجبور ہو سکتا تھا لیکن اس سے دوبدو ملاقات میں میں یہ حربہ استعمال نہیں کر سکتا تھا اور اپنے مسائل میں گھرا ہوا وہ شاید مجھ سے بات کرنے سے بھی انکار کر دیتا۔

میرے پاس فوری طور پر کوئی راہ نہیں تھی البتہ مجھے یقین تھا کہ میں دیے ہوئے وقت کے عین مطابق رات کے گیارہ بجے ہر حال میں اپنے دفتر میں موجود اس کی کال کا انتظار کرتا۔ اسی وقت صحیح صورت حال میرے علم میں آ سکتی تھی۔

لیکن اگلے چھ سات گھنٹے بے یقینی کے عالم میں فلیٹ میں بیٹھ کر گزارنا بھی مشکل تھا اس لیے میں نے بھی فلیٹ سے روانہ ہونے کا ارادہ کر لیا۔

جائے وقوعہ کے مکان کے قریب و جوار میں پولیس کی خاصی نفری پھیلی ہوئی تھی۔ پولیس اسٹیشن کی دو گاڑیوں کے علاوہ بھی ذیلی ہاں کی گاڑیوں کی بھیڑ موجود تھی۔ پولیس والوں کے اژدحام میں علاقے کے مکینوں کی خاصی تعداد بھی نظر آ رہی تھی مگر ہر ایک کے چہرے پر تجسس منڈلا رہا تھا اور لوگ رازدارانہ سرگوشیوں میں ایک دوسرے سے صحیح صورت حال جاننے کی کوشش کر رہے تھے۔

وہاں موجود لوگوں کو قتل کی واردات کے بارے میں اتنا بھی معلوم نہیں تھا جتنا دیا مجھے بتا چکی تھی۔ زخمی ہونے اور مرنے والوں کی تعداد میں تضاد تھا۔ کوئی دو زخمیوں کی کہانی سنا رہا تھا اور کوئی دو لاشوں کا ذکر کر رہا تھا۔ وہاں موجود پولیس والے کسی سے سیدھے منہ بات کرنے کے لیے تیار نہیں تھے اور بار بار ان لوگوں کو دور بھگانے کی کوشش کر رہے تھے جو کوئی معلومات لینے کی امید میں بار بار جائے واردات کے پاس جمع ہو کر ہجوم کی شکل اختیار کر لیتے تھے۔

میں اپنی کار دور چھوڑ کر آس پاس ہی اطراف میں منڈلاتا رہا۔ معلومات حاصل کرنے کے لیے لوگ ایک دوسرے پر انحصار کر رہے تھے یا پولیس والوں سے سن گن لینے کی کوشش کر رہے تھے۔ تاہم میں نے اس دوران میں ایک اخباری فوٹو گرافر کو کیمرا بیگ سنبھالے ایک موٹر سائیکل کی طرف جاتا ہوا دیکھا تو لپک کر اس کے پاس جا پہنچا اور جب میں نے عزت کے ساتھ اسے مخاطب کیا تو اس کے لبوں پر ہلکی سی آسودہ مسکراہٹ پھیل گئی جیسے اسے اپنی اہمیت کا احساس دلائے جانے پر خوشی ہوئی ہو۔

"کیا بتاؤں جی مجھے معلوم ہوتا ہے؟" میرے عاجزانہ استفسار پر اس نے مجھے بتانا شروع کیا اور ہم دونوں گفتگو میں

مصروف دیکھ کر متجسس تماشائی ہمارے گرد اکٹھا ہونے لگے۔

”معاملہ دو عورتوں کا ہے۔“ وہ اپنا کیمرا وغیرہ سنبھالتا ہوا بتا رہا تھا۔ ”ایک نے بے آواز پستول سے فائرنگ کر کے ایک سپاہی کو ہلاک اور دوسرے کو بُری طرح زخمی کر دیا، دوسری عورت اس مکان میں سے دیوار پھاند کر فرار ہوتے ہوئے پکڑی گئی۔۔۔“

”اور وہ قاتلہ؟“ کسی کی تیز سرگوشیانہ آواز ابھری۔

اخباری فوٹو گرافر نے اپنے اردگرد جمع ہو جانے والے لوگوں پر ایک نظر ڈالی اور قدرے پُرتیج مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔ ”وہ فرار ہونے میں کامیاب ہو گئی۔ جو کوئی اس کی راہ میں حائل ہونے کی کوشش کرتا، وہ اسے بھی گولی مار دیتی۔“

اس بھیڑ میں وہ واحد معتبر آدمی ہاتھ آیا تھا اس لیے لوگ اس کی زبان سے بہت کچھ اگلوانا چاہتے تھے لیکن وہ زیادہ دیر تک وہاں رکنے کے موڈ میں نہیں تھا اس لیے اس نے لوگوں کو ٹالتے ہوئے کک لگا کر اپنی موٹر سائیکل کا انجن اسٹارٹ کیا اور وہاں سے روانہ ہو گیا۔

میری وہاں تک کی دوڑ اس اعتبار سے بارآور ثابت ہوئی تھی کہ مجھے غزالہ کے انجام کا علم ہو گیا تھا۔ احاطے کی دیوار پھاند کر بھاگنے کی کوشش کرنے والی عورت اس کے علاوہ کوئی اور نہیں ہو سکتی تھی۔ مجھے یہ بھی معلوم ہو گیا کہ قتل کی ایک ہی واردات ہوئی تھی لیکن قتل بہرحال قتل تھا اور غزالہ اسی سلسلے میں گرفتار کی گئی تھی اس لیے اس کی آسانی سے گلوخلاصی ہونی ممکن نہیں تھی۔

غزالہ کے بارے میں میرے لیے یہ امر بھی بے حد تشویشناک تھا کہ وہ اپنے گھر میں ادھیڑ عمر ملازمہ کا بہروپ بدل کر رہتی تھی۔ اگر بات صرف وضع قطع کی تبدیلی کی ہوتی تو اتنی خطرناک نہ ہوتی لیکن غزالہ نے اپنا چہرہ مہرہ میک اپ وغیرہ کے ذریعے اس حد تک بدلا ہوا تھا کہ سلطان شاہ جیسا اس کا صورت آشنا اس سے ملنے اور گفتگو کرنے کے باوجود اسے نہیں پہچان سکا تھا۔

گرفتاری کے بعد ابتدائی تفتیش کے دوران میں ہی تھانے کے پولیس افسران یہ تاڑ جاتے کہ اس نے میک اپ سے اپنا چہرہ بدلا ہوا تھا اور اس انکشاف کے ساتھ ہی غزالہ کے لیے دشواریوں کا آغاز ہو جاتا۔ وہ اپنی تمام تر صلاحیتیں بروئے کار لا کر بھی میک اپ کا کوئی قابلِ قبول عذر پیش نہیں کر سکتی تھی۔

غزالہ کی گرفتاری کی خبر پا لینے کے بعد میرا وہاں رکنا بے سود تھا اس لیے میں دوبارہ فلیٹ کی طرف روانہ ہو گیا۔ وہاں سے میں کم از کم فون پر کچھ اقدامات کر سکتا تھا۔

مجھے یاد آیا کہ سیٹھ وسیم سے ملی ہوئی وہ فہرست میری جیب میں موجود تھی جس میں ایگل چیف کے حوالے سے بلیک میل کیے جانے والے تمام افراد کے نام، پتے اور فون نمبر موجود تھے۔ میں نے ایک غیر معروف سڑک پر رفتار کم کر کے اس کاغذ پر نظر دوڑائی تو مجھے یہ دیکھ کر تسلی ہوئی کہ اس کاغذ پر ایک سابقہ ڈی آئی جی کا نام بھی موجود تھا۔ میں نے وہ کاغذ احتیاط سے جیب میں اڑس لیا۔

جس طرح مرا ہوا ہاتھی بھی سوا لاکھ کا ہوتا ہے اسی طرح محکمہ پولیس سے نکلا ہوا یا نکالا ہوا افسر بھی عام شہریوں کے مقابلے میں منفرد و ممتاز مقام رکھتا ہے۔ اگر وہ اپنے اثرورسوخ سے کوئی بگڑا ہوا کام سیدھا نہ کرا سکے تو اپنے لوگوں کے طور طریقوں سے واقف ہونے کی بنا پر اچھی طرح جانتا ہے کہ کہاں کس زہر کا کون سا تریاق ہو سکتا ہے۔

غزالہ کی مدد کے لیے میں تمام امکانی ذرائع استعمال کرنے کے لیے آمادہ تھا۔ اسے مصیبت میں مبتلا پا کر میرے وجود میں بے چینی سرایت کر گئی تھی۔ بظاہر میں نے اپنے اور اس کے تعلق کو سرور لودھی کی خفیہ رپورٹ سے مشکوک کر دیا تھا لیکن یہ میری قسمت کی خوبی یا غزالہ کی بدقسمتی تھی کہ رپورٹ مکمل ہونے سے پہلے ہی ویرا کی مداخلت کی بنا پر غزالہ پابند قفس ہو کر رہ گئی تھی۔ اس کے حق میں کوئی قدم اٹھانے سے پہلے میرا یہ جاننا ضروری تھا کہ اس واردات میں اس کے کردار کا کیا تعین کیا جا رہا تھا!

میری نظروں میں اس سوال پر روشنی ڈالنے والا ایک ہی شخص تھا جو اپنے ستارے گردش میں آ جانے کی بنا پر اپنا دفتر چھوڑ کر جائے واردات پر موجود تھا ورنہ مجھے پورا یقین تھا کہ کسی معزز یا شہری کی بدترین مشکلات پر بھی اس نے کبھی اپنے دفتر سے نکلنے کی زحمت نہیں کی ہوگی۔ قانون اور اپنے فرائض سے اس کی بے نیازی ثابت کرنے کے لیے صرف یہی ایک بات کافی تھی کہ مافیا کا سربراہ، سیٹھ حبیب جیوانی ایگل چیف بن کر اسے اپنے مقاصد کے لیے استعمال کرتا تھا۔

مافیا نہ کوئی تبلیغی جماعت تھی اور نہ ہی فلاحی ادارہ، اس لیے اس کے اور اس کے حواریوں کے عزائم کے بارے میں مجھے کوئی خوش فہمی نہیں تھی۔ سیٹھ وسیم بے وردی قانون شکن تھا اور سرور لودھی باوردی۔

واپسی پر فلیٹ میں سلطان شاہ سے ملاقات ہو گئی۔ اس کے تیور کچھ چڑھے ہوئے تھے۔

میں نے اس کے منہ لگے بغیر اپنے کمرے میں جانا چاہا۔

لیکن اس نے میری راہ روک لی۔ "تم اب سے پہلے بھی فلیٹ میں واپس آئے تھے؟" اس نے میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"ہاں آیا تھا!" میں نے اسے گھورتے ہوئے سخت لہجے میں کہا۔

"تمہارے ساتھ اور کون تھا؟" سلطان شاہ کے اس عجیب سوال پر میں چونک پڑا۔

"کوئی بھی نہیں، یہ کیوں پوچھ رہے ہو تم؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"آؤ!" وہ میرا ہاتھ تھام کر مجھے اپنے کمرے میں لے گیا اور پھر اس نے اپنے بستر کی سفید چادر پر سے کئی نرم اور لمبے سنہری بال چٹکی میں اٹھا کر میرے سامنے کر دیے۔

"تم اکیلے تھے تو میرے بستر پر یہ زنانہ بال کہاں سے آ گئے ہیں؟"

لمحہ بھر کے لیے مجھے اس کے بے تکے سوال پر شاید غصہ آیا تھا مگر میں فوراً ہی ہنس پڑا۔ "میں اپنے ساتھ کسی کو لایا ہوتا تو اس کے بال میرے بستر پر ہوتے۔ یہ تمہاری کوئی مہمان تھی۔"

اپنی ذہنی پریشانی کے باوجود میں نے چند ثانیوں تک سلطان شاہ کو الجھن میں ڈالے رکھا پھر جب میں نے اسے فلیٹ میں حوالاتی نقب زنی کی اطلاع دی تو اس کا منہ بن گیا مگر غزالہ والے معاملے کا ذکر آتے ہی وہ سب کچھ بھول بھال کر بہت زیادہ پریشان ہو گیا۔

"آج کل پولیس والوں کے ہاتھ بہت کھل گئے ہیں۔" وہ تشویش آمیز لہجے میں بولا۔ "شہر میں امن و امان کی خراب صورت حال کی وجہ سے پولیس کو مشتبہ افراد کی گرفتاری، تشدد اور ایذا رسانی کے خصوصی اختیارات دے دیے گئے ہیں اور غزالہ تو موقع واردات سے پکڑی گئی ہے۔ تھانے میں اس بے چاری کی مٹی پلید کر دی جائے گی۔ اس کے لیے تم کیا کر رہے ہو؟"

"اختلافات اپنی جگہ پر ہیں۔ میں اسی کے لیے گیا ہوا تھا۔ مجھے امید ہے کہ اس کے ساتھ زیادہ برا سلوک نہیں کیا جائے گا کیونکہ میں اس بارے میں سرور لودھی کو پہلے ہی ہدایت دے چکا تھا۔ اب اس سے بات کیے بغیر کوئی راہ تلاش کرنا مشکل ہے۔"

"سرور لودھی ذاتی طور پر سب کچھ کر سکتا ہے لیکن غزالہ ایک ملزمہ بن چکی ہے۔ لودھی کے [illegible] سے پہلے ہی کوئی بدمعاشی کر سکتا ہے۔ اپنے ایک ساتھی کو قتل اور دوسرے کو زخمی کرنے والی مشتبہ عورت سے تھانے کا سارا ہی عملہ نفرت آمیز سلوک کرے گا۔"

میں نے اسے اپنی شکست دلی سے مختصر طور پر آگاہ کر کے فوراً ہی ریٹائرڈ ڈپٹی انسپکٹر جنرل فرمان خان کا نمبر ملایا۔ دوسری طرف سے وہ پہلی ہی گھنٹی پر لائن پر آ گیا۔

اس کے نام کی تصدیق کر کے میں نے [illegible] چیف کمر کر اپنا تعارف کرایا تو ریسیور پر فوراً ہی اس کے گہرے سانسوں کی آواز سنائی دی۔

"تم ڈی ایس پی سرور لودھی سے ضرور واقف ہو گے۔ تمہیں اس کو پیغام پہنچانا ہے کہ وہ اپنی آواز اگر دبی فوراً بند کر دے اور اپنے دفتر میں مقیم رہے ورنہ بے چاری نقصان اٹھائے گا۔ یہ پیغام اسے فوراً ملنا چاہیے۔ اس کے ساتھ تم سرور لودھی کے تھانے سے اس عورت کو رہا کراؤ گے جسے کچھ دیر پہلے ایک مشتبہ ملزمہ کے طور پر حراست میں لیا گیا ہے۔"

"میں ہر وقت ہر کام کے لیے تیار ہوں۔" اس کی لرزتی ہوئی آواز سنائی دی۔ "سرور لودھی کو تمہارا پیغام تھوڑی دیر میں پہنچا دوں گا مگر حوالات سے ایک ملزمہ کے فرار کے لیے میں کوئی وعدہ نہیں کر سکتا۔ بس پوری کوشش کروں گا مگر پورے تھانے سے کسی ملزمہ کو نکال لے جانا میرے جیسے کسی اکیلے آدمی کے بس کی بات نہیں۔ یہ میری زندگی کے...."

"بس فرمان خان!" میں اس کی بات کاٹ کر برہم لہجے میں غرایا۔ "شاید تم بھول رہے ہو کہ میں انکار کے الفاظ کا عادی نہیں ہوں۔ تمہیں شہر کی معروف مزین شاہراہ پر کھڑا ہو کر لوکل بولی بولنی پڑے تب بھی میں آج کی رات اس عورت کو حوالات کی چھت سے باہر کھلی فضا میں دیکھنا چاہتا ہوں۔ وہ آزاد ہو گی یا پھر تم شہر میں آج کی رات [illegible] درجے پر فائز کر دیے جاؤ گے۔ تم نے بہت حرام مال کمایا ہے۔ اگر میرے کام کے لیے اس میں سے کچھ قربان کرنا پڑے تو تمہیں اپنی جان بچانے کے لیے ہرگز نہ کرنا چاہیے ورنہ تم کہیں بھاگ کر بھی [illegible] امان نہ پا سکو گے۔"

"میں پوری کوشش کروں گا۔" گہرے سانسوں کے درمیان اس کی رو دینے والی آواز سنائی دی۔ شاید وہ ڈر گیا تھا اور اس وقت خوف سے اس پر دورہ پڑ گیا تھا۔ "سرور لودھی بہت خود سر اور بد دماغ افسر ہے۔ اس کے دل میں [illegible] ہوئی ہے کہ میں نے اپنے دور میں ایک بار اس کی ترقی رکوانے میں اہم کردار ادا کیا تھا۔ وہ میری بات ہرگز نہیں مانے گا۔ اسے بھنک بھی مل گئی کہ میں اس عورت کی رہائی کے لیے کہہ رہا ہوں تو وہ حوالات کی دن رات حفاظت پر لگا

"ڈاؤن لگا دے گا۔" اس نے لمحہ بھر کے لیے خاموش ہو کر اپنے ٹوٹتے ہوئے سانس پر قابو پانے کی کوشش کی پھر بات جاری رکھتا ہوا بولا: "تمھارا پیغام تو میں کسی نہ کسی طرح اس تک پہنچوا دوں گا مگر عورت کی رہائی کے لیے میں صرف کوشش کر سکتا ہوں۔ کاش میں اپنی کوششوں میں سرخرو رہوں ورنہ معلوم ہوتا ہے کہ میری موت تمھارے ہی ہاتھوں لکھی گئی ہے۔ اتنے مشکل کام کو میرے تصور میں بھی آنا ممکن نہیں تھا۔"

"مجھے جو کہنا تھا وہ میں نے کہہ دیا۔ آج رات دو میں سے ایک واقعہ ضرور رونما ہوگا۔" میں نے سرد اور سفاکانہ لہجے میں کہا۔ "اس عورت کی آزادی یا تمھاری موت ... میں تم کو اس وقت کے لیے نہیں پال رہا تھا کہ جب مجھے تم سے کام پڑے تو تم مجھے ٹھینگا دکھا دو۔"

"خدا اور رسول کی قسم میں تمھاری بات نہیں ٹال رہا۔" فون پر اس کی بلبلاتی ہوئی آواز سنائی دی۔ "میں حقیقت بتا رہا ہوں۔ میں تھانے پر حملہ کرا دوں گا۔ عمارت کو تباہ کرا دوں گا۔ پھر کچھ نہ کر سکوں گا۔ میں ابھی مرنا نہیں چاہتا۔ مجھے اپنی زندگی سے پیار ہے ... میں نے دو مہینے پہلے نئی شادی کی ہے ... میرے بہت سے ارمان اور منصوبے ہیں ... میں تم سے رحم کی نہیں بلکہ وقت کی بھیک مانگتا ہوں۔ میں اپنی طرف سے کوئی کسر نہیں چھوڑوں گا لیکن مہلت کل تک بڑھا دو۔ واردات تازہ ہے۔ ابھی تھانے میں افسروں کی بھرمار ہوگی۔ میں میدان صاف ہوتے ہی اپنا کام دکھاؤں گا ... مجھے یقین ہے کہ اس عورت کا جرم بھی معمولی نہیں بہت سنگین ہوگا۔"

"بڈھے طوطے! یہ اندازہ کیسے لگا لیا تم نے؟" میں نے زہریلے لہجے میں سوال کیا۔

"تم کسی معمولی بات پر کسی کی سفارش نہیں کر سکتے۔" اس کا لہجہ پُر یقین تھا۔ "معمولی بات ہوتی تو اسے دوسرے ذریعوں سے بھی تھانے سے چھڑایا جا سکتا تھا۔ تم نے مجھے فون کیا ہے تو ضرور اس معاملے میں کوئی خاص گڑبڑ ہے۔"

"عورت پر شاید ایک سپاہی کو قتل اور دوسرے کو زخمی کرنے میں معاونت کا الزام عائد کیا جائے گا۔" میں نے ایک مرتبہ پھر اس کی بات کاٹ دی۔ "مگر یہ سنو اس چھوٹے کو تمھاری عبرت کے لیے سرور لودھی آج مار دیا جائے گا اور وہ میرے حکم کے برعکس اس عورت کو حوالات سے دور رکھنے میں ناکام رہا ہے۔ اسی چیف کے نافرمانوں کی زندگی تنگ کر دی جاتی ہے۔ تمھاری مہلت اگلا سورج طلوع ہونے تک باقی رہے گی۔ ناکام رہے تو کل کا دن

تمھارا آخری دن ہوگا۔"

فون پر اس کے نرخرے سے سیٹیوں کی آوازیں سنائی دینے لگیں۔ شاید وہ بولنا چاہ رہا تھا لیکن سانس پھول جانے کی وجہ سے بول نہیں پا رہا تھا۔ سر پر منڈلاتی ہوئی موت کے بھیانک تصور نے اس رشوت خور اور نافرض شناس بڈھے کا سانس اکھاڑ دیا تھا۔

میں نے اس کے لیے اپنے دل میں رحم کی ذرا بھی رمق محسوس کیے بغیر فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

"اس وقت تم واقعی مافیا چیف نظر آ رہے ہو۔" سلطان شاہ نے تبصرہ کیا۔ "جس کے سامنے سے موت جنم لیتی ہے۔ کیا تم واقعی عزالدہ کو گرفتار کرنے والے کو مروا دو گے؟"

"اب کہہ بیٹھا ہوں تو اس پر عمل بھی کرانا پڑے گا۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔ "وردہ کے بیان سے پتا چلتا ہے کہ واردات کے وقت سرور لودھی موقع پر موجود نہیں تھا۔ عزالدہ کو اس کے ماتحتوں نے پکڑا ہوگا لیکن اس نے عزالدہ کو حوالات میں بند کر کے میرے حکم عدولی کی ہے۔ اسے تھوڑی دیر میں اپنے دفتر میں آ جانا چاہیے۔ اس سے بات کرنے کے بعد میں سینڈو کو حکم دوں گا اور تم کل کے اخبارات میں



دیکھ لینا کہ اینگل چیف کی نافرمانی کا انجام کیا ہوتا ہے۔ سرور لودھی کی موت فرمان خان کو اپنے سارے وسائل استعمال کرنے پر مجبور کر دے گی۔ جنہیں اپنی زندگی سے غیر معمولی پیار ہوتا ہے وہ زندہ رہنے کے لیے بدترین اور گھناؤنے حربے استعمال کرنے سے بھی نہیں چوکتے۔"

صرف بیس منٹ ہم نے اس نئی صورت حال پر تبادلۂ خیال کرنے میں گزارے پھر میں نے سرور لودھی کا نمبر ملایا۔ دوسری طرف سے اسی نے فون اٹھایا۔ اس کی آواز سہمی ہوئی تھی۔ شاید وہ اپنے بارے میں نوشتۂ دیوار پڑھ چکا تھا۔

"اینگل چیف!" میں نے سخت لہجے میں کہا۔ "تم نے اپنے مقدر پر سیاہی مل لی ہے سرور!"

وہ ماؤتھ پیس پر ہاتھ رکھے بغیر متوحش لہجے میں تھکنے کے بارے میں بولا۔ شاید مجھ سے بات کرنے سے پہلے وہ اپنے دفتر میں موجود لوگوں کو نکال رہا تھا۔

"میں رحم چاہتا ہوں چیف!" چند ثانیوں بعد بالآخر اس کی رو دینے والی آواز سنائی دی۔ "جو کچھ ہوا اس میں میرا کوئی قصور نہیں ہے۔ اس گھر پر آنے والی سفید فام قاتلہ نے میرا سارا منصوبہ درہم برہم کر دیا۔ ایک سپاہی کے قتل کے بعد اندر سے فرار ہونے والی کو میرے مشتعل آدمیوں نے پکڑ لیا۔ میں اسے بند نہ کرتا تو نہ صرف نوکری سے جاتا بلکہ اعانتِ جرم میں اندر کر دیا جاتا۔ وہ حوالات میں بالکل محفوظ و مامون ہے۔ اسے بند کر کے میں نے اپنے مشتعل عملے کے تشدد سے بچا لیا ہے۔ تم چاہو تو اپنا کوئی آدمی تھانے بھیج کر اس سے تصدیق کرا سکتے ہو کہ میں جھوٹ نہیں بول رہا۔"

"وہ رہا کب ہو گی؟" میں نے سرد لہجے میں سوال کیا۔

"زیادہ سے زیادہ دو روز میں۔" اس کی آواز میں اُمید کی قوت امڈ آئی۔ "میں تم سے وعدہ کرتا ہوں کہ دو روز بعد ہم اسے ریمانڈ لینے کے لیے عدالت میں لے جائیں گے اور واپسی پر وہ ہمارے ساتھ نہیں ہوگی۔ میں عدالت کے احاطے سے اسے اپنی نگرانی اور حفاظت میں فرار کرا دوں گا۔"

"اور ان دو دنوں میں لاک اپ میں اس کے ساتھ کیا ہوگا؟" میں نے سرد اور سپاٹ لہجے میں سوال کیا۔ "تمہاری تفتیش کیسے جاری رہے گی؟"

"تفتیش ہوتی رہے گی تم چاہو تو صبح شام اپنا آدمی تھانے میں بھیج کر اس سے تصدیق کرا سکتے ہو کہ میں اپنے عہد کی پابندی کرتا ہوں یا نہیں۔ اس کے ساتھ گرفتاری کے وقت جو کشمکش اور زور آزمائی ہوئی اس کے بعد کسی نے اسے ہاتھ بھی نہیں لگایا ہے لیکن میری ایک التماس ہے، اسے مشورہ دو کہ وہ گونگی اور بہری بنی رہے۔ ملزم کو اپنا نام پتا وغیرہ بتانے اپنی مدافعت میں وہ جو کچھ کہنا چاہتی ہے وہ میں اس ڈش ریکارڈ کر لوں گا۔ اس کا راز زیادہ دیر بند رکھنا تو ہو سکتا ہے کہ میرے اوپر کا کوئی افسر اس کیس میں دخل دے بیٹھے۔ میں ایسے کسی بھی امتحان سے بچنا چاہتا ہوں۔"

"یعنی ان دو دنوں میں بھی تمہارے اوپر والوں کی دخل اندازی کا خطرہ ہے؟" میں نے جھنجھلا کر غضبناک لہجے میں سوال کیا۔

"نن... نہیں۔" اپنی غلطی محسوس کرتے ہی وہ ہکلا گیا۔ "میں نے تو بس ایک بات کی تھی۔ وہ نہ بولنا چاہے تو میں اس کی طرف سے ایک محفوظ فرضی بیان بنا دوں گا۔ مجھ سے جو کچھ ممکن ہے وہ میں کر گزروں گا اور دو دن کے بعد وہ آزاد ہوگی۔ ایک دفعہ وہ فرار ہو گئی تو ریکارڈ خورد برد کر کے اس کا قصہ حذف کرنا میرا کام ہوگا۔ میرا تم سے عہد ہے اس میں سرِمو فرق نہیں آئے گا!"

"فوری طور پر اس کی رہائی ممکن نہیں؟" میں نے کڑے لہجے میں پوچھا۔

"میرے لیے ناقابلِ تصور دشواریاں کھڑی ہو جائیں گی..." وہ گڑگڑایا تو میں نے اس کی بات کاٹ دی۔

"تم جہنم میں جاؤ، میں اس کی بات کر رہا ہوں۔ میری دلچسپی اس کی آزادی سے ہے!"

"میں یہی کہہ رہا تھا۔" وہ بوکھلا کر جلدی سے بولا۔ "میں جناب میں آگیا تو میرے حوالے سے پورے سندھ کی پولیس اس کی تلاش شروع کر دے گی اور وہ زیادہ دن آزاد نہ رہ سکے گی۔"

"ٹھیک ہے سرور!" میں نے سرد لہجے میں کہا۔ "اپنی کوششیں جاری رکھو۔ تقدیر کا اپنا کھیل شروع ہو چکا ہے۔ وقت بتائے گا کہ کون جیتتا اور کون ہارتا ہے۔"

"مجھے تو دو دن کی مہلت مل گئی ہے نا؟" اس نے لجاتی ہوئی آواز میں سوال کیا۔

"اس کا جواب وقت دے گا۔" میں نے یہ کہہ کر منقطع کر دیا۔

اسے مبہم جواب دینا ضروری تھا تاکہ وہ اپنی زندگی
[...]ان ہو کر آخری بھی کارروائی شروع نہ کر دے لیکن
[اس] کے بارے میں فیصلہ کر چکا تھا۔ فرمان خان کو
[...] دھن کی بازی لگانے پر مجبور کرنے کے لیے
سرور لودھی کو ہلاک کیا جانا ضروری تھا۔ فرمان خان
سرور لودھی کے انجام سے پہلے ہی آگاہ کر چکا تھا
[...] طور پر ذہنی دباؤ میں آ جائے اور وہ واقف
[...]تا تھا۔ اس نے سرور سے مراسم نہ ہونے ہوئے
[...] جھکتے میں دفتر واپس لوٹنے کے بارے میں میرا
[...]ک پہنچا دیا تھا اور میں صرف بیس منٹ بعد
اسے بات کرنے میں کامیاب ہو گیا تھا۔

میری دانست میں عزالدین رہائی سرور کے بس سے
باہر ان، اس کے قتل کے بعد زندگی کا حریص فرمان خان
معمولی کارگزاری دکھا سکتا تھا۔

میری اگلی فون کال سینڈو کے لیے تھی جو دفتر ہی میں
تھا۔

ڈی ایس پی سرور لودھی کا نام سینڈو کے لیے نیا نہیں
تھا۔ اس کے فوری قتل کا نادر شاہی حکم سن کر وہ بری
طرح چونکا تھا لیکن فوراً ہی سنبھل گیا۔

"یہ اینگل چیف کا جو تھا شکار ہوگا۔" میں نے اسے
آگاہ کیا۔ "اس کی لاش کے ساتھ نشان بھی ملنا چاہیے
تاکہ ہر متعلقہ شخص کو معلوم ہو سکے کہ سرور اینگل چیف کی
نافرمانی کی پاداش میں مارا گیا ہے۔ یہ کام سورج ڈھلنے سے
پہلے ہو جانا چاہیے۔"

"ضروری تو نہیں کہ اسے تھانے میں ہی مارا جائے؟"
سینڈو نے سوال کیا۔

"وہاں زیادہ بہتر رہے گا۔ اس سے ظاہر ہو گا کہ
تھانے بھی اینگل چیف کی دسترس سے باہر نہیں ہیں لیکن
کوئی بڑا خطرہ مول لینے کی ضرورت نہیں۔ اصل اہمیت اس
کے قتل کی ہے۔"

اپنے کسی ماتحت کو کسی کے قتل کا حکم صادر کرنے
کا وہ میرا پہلا موقع تھا۔ انسانی خون کی حرمت اپنی جگہ پر
مسلم تھی۔ مجھے یہ بھی احساس تھا کہ میرا وہ اقدام خلاف
قانون تھا لیکن سماج کے باغی ہر مجرم کی طرح میرا ضمیر مطمئن
تھا کہ میں نے کسی معصوم اور بے گناہ شخص کے قتل کا
حکم نہیں دیا تھا۔ سرور لودھی اینگل چیف کا آلۂ کار تھا اور وہ

کہ میرے ذہن و دل میں کیسی کسک ہوتی تھی۔ اپنے اسی تجربے کی بنا
پر میں تمہاری کیفیت کو سمجھ رہا ہوں۔ تم نے اپنے اوپر عزالہ سے
بے رخی اور تنفر کا خول ضرور چڑھا لیا ہے لیکن اضطراری لمحات میں
کچھ سوچے سمجھے بغیر تم اچانک اس خول سے باہر آ کر اس کے لیے
بے چین ہو جاتے ہو۔ جب ہی تمہیں اپنی اداکاری میں خلل پڑنے
کا احساس ہوتا ہے تم ایک بار پھر اسی خول میں سمٹ کر اپنی
اضطراری بے چینی کے لیے سو جواز تلاش کرنے لگتے ہو۔
مجھے خوشی ہے کہ اندر سے تم اب بھی عزالہ کے پہلے جیسے ہو۔
جنھیں چاہا جاتا ہے ان کی غلطیوں اور کوتاہیوں کو معاف کرنے
میں کوئی سبکی یا توہین نہیں ہوتی۔ تمہیں عزالہ سے روٹھنے کے
بجائے اس سے مل کر پوچھنا چاہیے کہ وہ تم سے دور کیوں بھاگ
رہی ہے؟ اسے کیا مجبوری ہے؟ ایسے سوال ان ہی لوگوں سے
کیے جاتے ہیں جن پر تمہارا کوئی حق ہوتا ہے۔۔۔!"

وہ جو کچھ کہہ رہا تھا غالباً درست ہی کہہ رہا تھا۔ لیکن
انا بھی عجیب چیز ہوتی ہے۔ اپنے دل میں میں اپنی کیفیت کو خوب
سمجھ رہا تھا۔ مجھے معلوم تھا عزالہ سے میرا سامنا ہو گا تو اس کی
صورت دیکھتے ہی میرے تمام شکوے اور سارے مفروضے
شکایتیں ہوا میں تحلیل ہو جائیں گی مگر مجھے یہ گوارا نہیں تھا کہ
سلطان جیسا جوان شاہ زور فریبی دوست بھی میرے من مندر کے
نہاں خانوں میں جھانک کر ان سچائیوں کو بھانپ سکے۔ اس
کے سامنے میں وہی تند خو اور روایتی مرد بنا رہنا چاہتا تھا جو
ذرا سی لغزش پر چھوٹی بچی جیسی اپنی عورت کو والدین کی منظوری
ہوئی سیاہ اور لمبی رات میں گھر سے باہر نکال دیتا ہے۔

میں خیالات کی رو میں بہتا ہوا تیزی سے کار ڈرائیو کرتا
رہا اور پھر فضا میں جلتے ہوئے بارود کی تیز بو محسوس ہونے لگی
جو آنکھوں اور نتھنوں میں جلن پیدا کر رہی تھی لیکن فضا میں کسی
قسم کے ہتھیاروں کی گھن گرج موجود نہیں تھی۔

چند موڑ گھومنے کے بعد تھانے کی دھول اگلتی ہوئی
تباہ شدہ عمارت کا منظر ہمارے سامنے آ گیا اور میں نے بکھرے
ہوئے ہجوم میں سے گزرنے کے بجائے کار ایک طرف
پارک کر کے لاک کر دی۔

تھانے کی عمارت بظاہر سالم نظر آ رہی تھی مگر کثیف دھوئیں
اور شعلوں میں گھری ہوئی تھی۔ اس کے کسی حصے کے منہدم نہ
ہونے سے یہ اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ اس عمارت پر بموں وغیرہ
سے حملہ نہیں کیا گیا تھا لیکن وہاں موجود فائر بریگیڈ کی ٹولیوں اور
ایمبولینسوں کی تعداد سے اندازہ ہو رہا تھا کہ وہاں کوئی معمولی
کارروائی نہیں کی گئی تھی جو کچھ ہوا تھا وہ خاصے بڑے اور منظم

ہونے پر ہوا تھا۔

ہمارے پہنچنے سے پہلے وہاں سے حملہ آور فرار ہو چکے
لیکن تھانے کی جلتی ہوئی عمارت کے گرد جمع ہونے والے
اندر دہشت زدہ ہجوم کی کثرت نے مجھے وحشت میں
کہ فرمان خان جیسا شخص سرور لودھی کے قتل کے بعد
میں اپنے وسائل بروئے کار لانے میں کامیاب ہو گیا اور
مار کر کے میرے حکم کی تعمیل پر تل گیا۔ اس وقت
بھی سمجھ سکا تھا کہ در والی فرمان خان نے کی تھی اور
کا مقصد حوالات سے عزالہ کو فرار کا موقع فراہم کرنا تھا

مقابلہ ختم ہو چکا تھا اس لیے ہم دونوں نے اپنے
کوئی اسلحہ نہیں لیا تھا۔ خوف و ہراس میں مبتلا
میرا ایک حقیقت جاننے کے لیے بے تاب تھا لیکن
کے علاوہ کچھ معلوم نہیں تھا کہ تھانے پر کچھ لوگوں نے
زبردست فائرنگ کی آڑ میں حملہ کیا تھا۔ ایک ہی وار
ڈی ایس پی سرور لودھی کے قتل اور تھانے کی تباہی
میں دور از کار قیاس آرائیوں کا سلسلہ شروع کر دیا تھا
میں ہر چھوٹا بڑا شخص لوگوں کی توجہ حاصل کرنے کے لیے
طرازی پر تلا ہوا تھا۔ ان افواہوں اور خیال آرائیوں میں حقیقی
صورت حال کا علم ہونا محال تھا۔ اس لیے میں نے
اہلکاروں کی طرف بڑھنا شروع کر دیا۔ اس دوران میں
ویرا کو بھی تلاش کر رہی تھیں۔

ویرا کے ساتھ مشکل یہ تھی کہ اسی روز عزالہ کے
قتل کی کوشش کرتے ہوئے اس کا سرور لودھی سے
تصادم ہوا تھا جس کے نتیجے میں ایک سپاہی ہلاک اور دو
زخمی ہو گیا تھا۔ عزالہ کے بچ نکلنے کے باوجود ویرا
سے فرار ہونے میں کامیاب ہو گئی تھی لیکن ایک مفرور
کی حیثیت سے اس کا حلیہ
نگاہوں میں آ گیا تھا اس لیے ویرا اپنے رنگ روپ
تبدیلیاں لائے بغیر اس علاقے میں منظر عام پر آنے کا
مول نہیں لے سکتی تھی۔

اس نے ٹرانسمیٹر پر مجھے بتایا تھا کہ وہ عزالہ کی
ارادے سے تھانے کے ارد گرد منڈلا رہی تھی
ہوئی اطلاع سے یہ ظاہر ہوتا تھا کہ وہ اپنے طے
کر سکی یا اس مہم پر نکل ہو گئی اگر وہاں تھانے پر
سلسلہ شروع نہ ہو جاتا تو شاید ویرا خود ہی تھانے
کوشش کرتی۔ تھانے کا علم تو شاید پہلے ہی
نہ کر پاتا لیکن مجھے یقین تھا کہ میں ہر حالت میں اسے

وہ اس پورے معاملے کی چشم دید گواہ تھی اور اس سے سبھی واقعات کا علم ہو سکتا تھا۔

شہر کے ایک تھانے پر دیدہ دلیری کے ساتھ حملہ کرنا بڑا اور سنگین واقعہ تھا اس لیے وہاں لمحہ بہ لمحہ باوردی اور سرکاری گاڑیوں کی تعداد بڑھتی جا رہی تھی۔

فائر بریگیڈ کا عملہ پانی کی تیز دھاروں سے آگ بجھانے کی کوشش میں مصروف تھا۔ امدادی ٹیم کے اراکین اندر سے زخمی افراد کو ایمبولینسوں میں لا رہے تھے۔ جن کے بعد گاڑیاں سائرن بجاتی ہوئی برق رفتاری کے ساتھ اسپتال روانہ ہو گئی تھیں۔ جائے واردات کی صورت حال سے یہ بات یقینی نظر آ رہی تھی کہ لے جانے والوں میں سبھی زخمی نہیں تھے بلکہ ان میں چند لاشوں کا ہونا ثابت تھا۔ یہ منظر دیکھ کر میرا دل بوجھل ہونے لگا۔

پولیس کے محکمے میں کام کرنے والوں کے لیے شہر بھر میں لوگوں کے دلوں میں محبت اور اپنائیت کا کوئی ذکر نہیں پایا جاتا تھا۔ محکمے میں جا بجا اتنی خرابیاں پیدا ہو گئی تھیں بلکہ مبالغے سے اس قدر اچھالا جاتا تھا کہ بار بار بند الگ کر دی جاتی ہیں۔ میں نے جب قربان خان سے عزرا کی رہائی کا بندوبست کرنے کا حکم دیا تھا تو میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ وہ کام بعض افسر اتنی لطافت سے کام لے سکیں گے کہ خون کی ہولی کھیلی جائے گی۔ پولیس کے محکمے میں کام کرنے والے اہلکار بھی فرسودہ اور زوال پذیر معاشرت کے ارکان تھے۔ یہ کیا ہر طرف جو برائیاں پھیل رہی تھیں ان سے وہ بھی آلودہ تھے لیکن وہ آلودگی انسانی لہو کی حرمت کو آنچ نہیں دیتی۔

انسان اچھا ہو یا برا، نیک نام ہو یا بدنام، وہ ہر حال میں قابل رحم ہے۔ اور اس کے افعال و کردار کی بنا پر کسی بھی انسان کو اس کا خون بہانے کی آزادی ہرگز نہیں دی گئی ورنہ انسانی آبادیاں لمحے بھر میں جنگلوں میں تبدیل ہو جاتیں جہاں صرف درندوں کا راج ہوتا ہے۔ میں نے قربان خان کو کارروائی کا حکم دیا تھا اور اس اقدام کے نتیجے میں کچھ جانیں ضائع ہو چکی تھیں۔ اس لیے میں خود کو اس خونریزی کا بالواسطہ ذمے دار سمجھ رہا تھا۔ میرے ذہن میں ایک خوف ناک سا خیال بھی ہو رہا تھا کہ ہمارا دشمن کارروائی میں کسی سے زندہ بچ کر وہ حملے میں شریک لوگوں کو پہچان کر گولیاں برسانے لگا تھا کہ قربان خان کے سورماؤں نے خونریزی کے

اندھے جوش میں اسی عزرا کو موت کے گھاٹ اتار دیا ہو جسے آزاد کرانے کے لیے ان کے ولی نعمت نے وہ مہم ترتیب دی تھی۔

سنسنی، بے چینی اور تجسس کے عالم میں کافی دیر تک ادھر ادھر بھٹکنے کے بعد پتا چلا کہ تھانے پر جو تباہی نازل ہوئی تھی وہ تو اپنی جگہ پر تھی لیکن اس کے ساتھ تھانے والوں کی جوابی کارروائی کے نتیجے میں حملہ آوروں میں سے کم از کم ایک شخص ضرور مارا گیا تھا جس کی لاش وہ لوگ فرار ہوتے وقت اپنے ساتھ نہیں لے جا سکے تھے۔ پولیس کی بھاری نفری نے اس لاش کے گرد گھیرا ڈال دیا تھا۔ سننے میں آیا کہ مقتول کی شناخت ہو گئی تھی لیکن اعلیٰ حکام نے اس امر کو سختی کے ساتھ صیغہ راز میں رکھا ہوا تھا۔

ہم دونوں کسی اہم خبر کی امید میں کم و بیش ایک گھنٹے تک وہاں بھٹکتے پھرتے رہے۔ ایک بار بڑھتے ہوئے ہجوم پر پولیس والوں کے لاٹھی چارج سے پیدا ہونے والی بھگدڑ کے نتیجے میں سلطان شاہ کی پشاوری چپلیں اس کے پیروں سے نکل گئیں تو ہم نے واپسی کا ارادہ کر لیا۔

وہاں بھٹکنے کے بجائے فلیٹ پہنچ کر میں قربان خان سے فون پر زیادہ معلومات حاصل کر سکتا تھا۔

"اسی سے معلومات حاصل کرنا تھیں تو یہاں تک کیوں دوڑتے چلے آئے تھے؟" سلطان شاہ پسنجر سیٹ پر براجمان ہوتا ہوا دھیمے لہجے میں بڑبڑایا۔

"مجھے الہام نہیں ہوا تھا کہ ہمارے پہنچنے سے پہلے ہی میدان صاف ہو جائے گا۔" میں نے تیزی سے کہا۔ "ہم یہاں معلومات حاصل کرنے نہیں بلکہ مقابلے میں حصہ لینے کے لیے آئے تھے۔"

"ویسے تمہارا کیا خیال ہے؟" کار حرکت میں آ جانے کے بعد اس نے سوال کیا۔ "کیا وہ عزرا کو نکال لے جانے میں کامیاب ہو گیا ہو گا؟"

"اتنا واضح ہے کہ منظم اور مسلح حملہ آوروں کو تھانے والوں پر برتری حاصل تھی۔ انھوں نے اپنا مقصد حاصل نہ کیا ہوتا تو اپنے مردے چھوڑ کر نہ جاتے۔"

"پھر اب عزرا کہاں ہو سکتی ہے؟" اس نے پوچھا۔

"یہ تو قربان خان ہی بتا سکے گا۔" میں نے پرخیال لہجے میں کہا۔ اس کے بعد سلطان شاہ نے مجھ سے کوئی نیا سوال نہیں کیا اور فلیٹ پہنچنے تک کار میں گمبھیر خاموشی چھائی رہی۔

فلیٹ میں غیر متوقع طور پر ... پہلے سے موجود تھی۔ اس

نے موت کی طرح ہمارا گھر دیکھ لیا تھا اور چونکہ شکل میں بھی ماہر تھی اس لیے اسے آزادانہ آمد و رفت سے روکنا کسی طرح بھی ممکن نہیں تھا۔

اسے دیکھ کر مجھے خوشی ہوئی کیونکہ اس سے بم کو تھانے پر حملے کے بارے میں بہت سی خبریں مل سکتی تھیں لیکن اسے اپنے بستر پر دراز دیکھ کر سلطان شاہ کا منہ بن گیا۔

"چوروں کی طرح آتی ہو تو تمہیں میرے بستر پر بھی آرام کیا کرو۔ میں اپنے بستر پر کسی عورت کا تصرف تو درکنار اس کا سایہ تک برداشت نہیں کر سکتا۔" وہ تلخی کے ساتھ بولا تھا۔

ویرا تنک کر اس کے بستر سے اتر گئی۔ "میں خود بھی اب غسل کروں گی پتا نہیں تم جیسی گندی سوچ رکھنے والا کا بستر کتنا غلیظ رہا ہوگا۔"

"اسے سنبھالو! یہ حد سے تجاوز کر رہی ہے۔" سلطان شاہ میری طرف پلٹ کر جھنجلاتے لہجے میں غرایا۔ "اب میں کچھ کہوں گا تو یہ مرنے مارنے پر تل جائے گی۔"

"میں مردوں سے لڑتی ہوں، تمہیں نہیں چھیڑوں گی۔" ویرا نے چڑانے والے لہجے میں ترکی بہ ترکی جواب دیا اور سلطان شاہ بھنا کر باورچی خانے کی طرف چل دیا۔

ویرا مسکراتی ہوئی میرے ساتھ کمرے میں آ گئی۔

"ایسا لگتا ہے جیسے اسے کسی عورت نے نہیں بلکہ اس کے باپ نے ہی جنا ہو۔" کمرے میں آ کر اس نے کہا۔ "عورتوں کو تو چھپکلیوں سے بھی زیادہ حقیر سمجھتا ہے۔"

میں نے چاہا کہ اسے بتاؤں کہ سلطان شاہ عزرا الرکی کتنی عزت کرتا تھا۔ وہ ان ہی عورتوں سے بدکتا تھا جو مرد کی مردانگی کو آخری مرحلے تک آزمانے کے چکر میں رہتی تھیں۔ مگر اس وقت میں ویرا کو خفا نہیں کرنا چاہتا تھا۔ اس لیے اس کے تبصرے پر مسکرا کر رہ گیا۔

"اسے چھوڑو اور یہ بتاؤ کہ تم تھانے کے اطراف میں اپنی اصلی شکل و صورت میں گھوم رہی تھیں؟" میں نے سب سے پہلے وہی اہم سوال کیا۔

"میں مناسب موقع پر ایک باضمیر اور قانون پرست شہری کی حیثیت سے تھانے میں داخل ہو کر اپنی گرفتاری دینا چاہتی تھی۔ تھانے والے سب زیادہ بوکھلائے ہوئے تھے کیونکہ شام کو کسی پراسرار شخص نے ان کے ڈی ایس پی کو گولیاں مار کر ہلاک کر دیا۔ اس کی لاش پر سے عقاب کی تصویر والا ایک کارڈ بھی ملا تھا۔ سنا ہے کہ عقاب والے اہم سرکاری افسران کے دشمن ہیں اور وہ اپنی نوعیت کی چوتھی واردات تھی۔ تھانے کا خاصا عملہ بھی اسی طرف مصروف تھا۔ میرا خیال تھا کہ وہ ایک بار مجھے عزرا الر کے ساتھ حوالات میں پہنچا دیتے تو میں کوئی نہ کوئی چکر چلا کر اپنے ساتھ اسے بھی باہر لے آتی مگر پھر اچانک ہی تھانے پر مسلح حملہ شروع ہو گیا اور میں کچھ بھی نہ کر سکی۔"

"حملہ آور کون تھے؟" میں نے تجسس آمیز لہجے میں اس سے سوال کیا۔

"کچھ پتا نہیں چل سکا بس اچانک ہی کئی اطراف سے تھانے پر گولیاں برسنے لگیں۔ میں نے فوراً ہی ایک خشک برساتی نالے کی پلیا کے نیچے چھپ کر اپنی جان بچائی لیکن میں اپنے تجربے کی بنا پر یہ کہہ سکتی ہوں کہ وہ سب پیشہ ور لگ رہے تھے۔ میں نے کئی راکٹوں کی آوازیں بھی سنی تھیں۔ جس کا مطلب ہے کہ ان لوگوں نے دور رہتے ہوئے بھی تھانے میں تباہی مچا دی۔"

"لیکن تھانے میں کوئی آتش گیر مادہ تو نہیں رہا ہوگا پھر محض فائرنگ سے تھانے میں آگ کیسے لگ گئی؟" میں نے اگلا سوال دریافت کیا۔

"میں وثوق سے کچھ نہیں کہہ سکتی لیکن آگ کے اٹھتے شعلوں کے ساتھ میں نے فضا میں پیٹرول کی تیز بو محسوس کی تھی۔ ہو سکتا ہے کہ ان میں سے کچھ لوگوں نے اندر گھس کر آگ لگائی ہو۔ وہاں موجود گاڑیوں کی ٹنکیاں توڑ کر پیٹرول بھی حاصل کیا جا سکتا تھا۔"

"اس کا مطلب یہ ہوا کہ عزرا الر کے بارے میں ہم ابھی تاریکی میں ہیں۔"

"میرا منصوبہ دھرا رہ گیا تھا۔ اس لیے فائرنگ ختم ہوتے ہی میں وہاں سے ادھر روانہ ہو گئی۔ تم تو وہاں خاصا وقت گزار کر آئے ہو۔ تمہاری اطلاعات کیا ہیں؟"

"صفر!" میں نے مایوسی سے کہا۔ "میں صرف ایک افواہ کا اضافہ کر سکتا ہوں۔ سنا ہے کہ حملہ آور فرار ہوتے ہوئے اپنے ایک ساتھی کی لاش وہاں چھوڑ گئے ہیں۔"

"پھر تو وہ لوگ پولیس کی نگاہوں میں آ گئے ہوں گے۔" وہ بولی۔ میری بات سن کر اس کی نگاہوں میں غیر معمولی چمک پیدا ہو گئی تھی۔ جس سے میں نے اندازہ لگایا کہ ابھی تک وہ عزرا الر کی سلامتی اور آزادی کے بارے میں واقعی فکرمند تھی۔

"فی الحال کچھ نہیں کہا جا سکتا۔" میں نے اس کی طرف دیکھتے ہوئے تشفی آمیز لہجے میں کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ وہ محض افواہ ہی ہو۔ البتہ تم تھوڑی دیر کے لیے باہر چلی جاؤ تو میں

ہے کچھ خبریں حاصل کر سکتا ہوں۔"

"کس کو فون کرو گے؟" وہ میری آنکھوں میں جھانکتے ہوئے

"فی الحال میں رہ کر فون ہی کر سکتا ہوں مگر خطرہ ضرور ہے۔"

"میں اسی کمرے میں آرام کر رہی ہوں تم اطمینان سے فون کرو۔ مجھے بھی اطمینان رہے تو سلطان شاہ کو میری نگرانی پہ مقرر کر دو۔" وہ بڑی شان کے ساتھ میری مسہری پہ دراز ہو گئی۔

"تمہارے معاملے میں سلطان شاہ ناکارہ ثابت ہو گا۔" میں سنجیدگی کے ساتھ بولا۔ "تم اس کے ساتھ کوئی ایسی حرکت کرو گی وہ خود ہی اپ سیٹ ہو کر بھاگ جائے گا۔۔۔"

"تمہاری مرضی۔" وہ میری بات کاٹ کر بے پروائی سے بولی۔ "پھر یہ فون کر لینا۔ فی الحال میرا یہاں سے جانے کا ارادہ نہیں ہے۔ مجھے تم سے کچھ بات کرنی ہے۔"

"تو پھر کرو بات۔" میں صوفے پر بیٹھ گیا۔ اس وقت تک مجھے بڑی حد تک یقین تھا کہ تھانے پر حملے کی کارروائی ناکام ہو چکی ہوگی۔ اسے فون کر کے مجھے یہ معلوم کرنا تھا کہ وہ کہاں اور کس حال میں ہوگی اور دوم اسے غیر ضروری فون پر سخت سرزنش کرنی تھی۔ وہ دونوں ہی کام ایسے تھے جو راز کھلنے کے بعد ہی کیے جا سکتے تھے۔ اس کی موجودگی میں ٹیلی فون کی حیثیت استعمال نہیں کر سکتا تھا۔ وہ چالاک اور مکار بھی۔ اگر اسے اس کی ذرا سی بھنک بھی مل جاتی تو میرے لیے وہ خواہ مخواہ مشکل کھڑی کر سکتی تھی۔

"سلطان شاہ کی صحبت میں رہ کر تم بالکل ہی بے مروت ہو گئے ہو۔" وہ آنکھیں نکال کر بولی۔ "اس مہم سے واپسی پر ناکامی کا ایک جام تو ہونا چاہیے پھر جیسے جی چاہے۔"

اس کی زبان سے ناکامی کا لفظ سن کر میرا دل دہل گیا۔ میرا جی چاہا کہ اسے ڈانٹ کر خاموش کر دوں لیکن وہ میرے بھید سے لاعلم تھی۔ اور جو کچھ کہہ رہی تھی اپنی دانست میں مذاق کر رہی تھی۔ اس لیے مجھے خاموشی سے وہ سنگین جملہ سہنا پڑا۔

میرے ہاتھ میں لائٹ اسکاچ کے دو گلاس دیکھ کر وہ بے ساختہ اچھل کر اٹھی جیسے اس کے وجود میں شیطان حلول کر گیا ہو۔ میرے ہاتھ سے گلاس لے کر اس نے مفرور کی سلامتی کا ٹوسٹ تجویز کیا اور ہم دونوں نے بیک وقت اپنے اپنے اندر تلخیاں تحیر سے اتار لیں۔

انجانی سی مخروطی انگلیوں سے اس نے لائٹر جلا کر ویرا نے پہلے میری سگریٹ سلگائی پھر اپنی سگریٹ سلگا کر بولی۔ "کل دن بھر تم کیا کرتے رہے ہو؟"

"فی الحال کوئی پروگرام نہیں ہے۔ اچھا پناہ دو تو کسی وقت تمہاری طرف چکر لگا لوں گا۔ تم میرا گھر دیکھ چکی ہو تو اب مجھے بھی اپنا ٹھکانا نہیں چھپانا چاہیے۔"

"تم دوست بن کر بھی میرا سراغ نہیں لگا سکے لیکن ایک اجنبی مجھ تک پہنچ گیا ہے۔" اس نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "اب مجھے تم کو بتانا ہی پڑے گا کہ میں کہاں رہتی ہوں۔"

اس کی زبان سے اجنبی کا حوالہ کچھ عجیب اور پراسرار سا محسوس ہوا مگر میں نے دانستہ کوئی سوال نہیں کیا۔ وہ میرا تجسس بھانپ کر بات کو طول دے سکتی تھی۔

"آج ایک اجنبی نے مجھے فون کیا تھا۔" ویرا نے دھیمے لہجے میں بات شروع کی تو اس کے بشرے سے فکر آمیز کرب نمودار ہو چکا تھا۔ "اس نے مجھے ماریانا گیرنڈیلی کے بجائے ویرا کے نام سے مخاطب کیا۔ اسے یہ بھی معلوم تھا کہ میں اپنی کمین گاہ میں اکیلی رہ رہی ہوں۔ وہ شہر کے تمام اہم کاموں سے بھی واقف ہے لیکن میرے لیے اس کی آواز اجنبی تھی۔ وہ کسی اہم معاملے میں کل بارہ بجے مجھ سے میرے گھر پر ملنا چاہتا ہے۔ اس کی شرط ہے کہ میں اس سے تنہا ملوں کیونکہ اسی میں میری اور اس کی بہتری پوشیدہ ہے۔"

"ہو سکتا ہے کہ وہ تمہارا کوئی پرانا عاشق ہو۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔

"عاشق عیار نہیں ہوتے۔" وہ جھنجھلائے بغیر بولی۔ "میں جو کچھ ہر ایک سے چھپاتی رہی ہوں وہ سب اسے معلوم ہے۔ میرا اندازہ ہے کہ اسے کسی بڑے گروہ کی سرپرستی حاصل ہے جو میرے بارے میں بہت کچھ جانتا ہے۔"

"وہ مافیا کا آدمی بھی ہو سکتا ہے۔" میں نے دوسرا نکتہ اٹھایا۔

"نہیں۔" اس نے سختی سے میری بات رد کر دی۔ "مافیا والے کبھی اس طرح کسی کی راہ نہیں کاٹتے۔ انہیں ملنا ہوتا تو مجھے میرے بڑوں کو کوئی باقاعدہ پیغام ملتا۔ اس شخص نے مجھے کچھ ایسی باتیں بھی بتائیں جن سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ ملاقات کے لیے مجھ پر دباؤ ڈالنا چاہ رہا تھا۔"

"اس بارے میں تم مجھ سے کیا چاہتی ہو؟" میں نے براہِ راست سوال کر ڈالا۔

"انطونیو کے قتل اور مارسے کی مکمل تباہی کے بعد میں اس شہر میں تنہا رہ گئی ہوں۔ اس وقت میں صرف تم پر ہی اعتماد کر سکتی ہوں اور چاہتی ہوں کہ اس پراسرار شخص سے ملاقات کے

وقت تم میرے آس پاس پوشیدہ رہ کر حفاظت پر نگاہ رکھو!"

"میں تمہاری دوستی حاصل کرنے میں دوبارہ کامیاب ضرور ہو گیا ہوں مگر جانتی ہو کہ میں تم لوگوں میں سے نہیں ہوں، میں تمہارا ساتھ نہیں دے سکوں گا۔"

"میں جانتی ہوں کہ تم ضدی اور ہٹ دھرم ہو میرے دوست بن جانے کے باوجود ابھی تک شی سے باغی ہو اور شی کے کسی بھی کام کے لیے تم میرے ہم نوا نہیں بن سکتے۔ اسی وجہ سے آج میں نے تمہارے گھر کا رخ کیا تھا میرا خیال تھا کہ اگر عزرائیل کی آزادی کے سلسلے میں کوئی قابل ذکر کام کیا جا سکا تو اس طرح تم مجھ سے تعاون کرنے کے لیے اخلاقی دباؤ میں آجاؤ گے مگر بدقسمتی سے وہاں بازی الٹ گئی اور اس وقت مجھے تم سے ایک سوالی کے روپ میں بات کرنا پڑ رہی ہے۔"

"تمہاری ذات کے لیے میں کسی اخلاقی دباؤ کے بغیر بھی سب کچھ کر سکتا ہوں لیکن شی کے لیے میں ایک تنکا بھی ہلانے پر آمادہ نہیں۔ اب تو تم کو بھی ہوش آجانا چاہیے تم اس سپلائنٹ ماسٹر ڈوفن کو کیوں بھول رہی ہو جو ہالینڈ سے یہاں تک تمہارا ساتھی تھا، عارضی قیام گاہ میں دریافت ہوا تھا۔"

"جی! لائیڈ میرا باپ ہونے کے ساتھ ہی شی کا سربراہ، ہزاروں کارکنوں کا مرکز اور سرپرست بھی ہے۔ جب میں اس کی سگی بیٹی ہو کر اس کے تم جیسے دشمن سے پینگیں بڑھا سکتی ہوں تو اسے بھی اپنے کارندوں کی حرکات و سکنات پر گہری نظر رکھنے کا پورا پورا حق حاصل ہے۔ وہ بے خبر ہے تو اس کا کوئی بھی آدمی سیکڑوں کارندوں کی ہلاکت اور بربادی کا سبب بن سکتا ہے۔ میں نے اس معاملے پر ہر طرح سے غور کرنے کے بعد اسے یکسر بھلا دیا ہے... میں مانتی ہوں کہ اس پراسرار اجنبی کا معاملہ آخر کار شی کا مسئلہ ہی ثابت ہوگا لیکن فوری طور پر یہ میری یعنی ویرا لائیڈ کی ذات کی سلامتی کا مسئلہ ہے اور اسی کے لیے میں تم سے مدد مانگ رہی ہوں، جہاں شی کے مفاد کا معاملہ سامنے آئے تم اپنا ہاتھ نکال لینا، میں تم سے کوئی شکوہ نہیں کروں گی لیکن سنو اور یاد رکھو میرے جسم کی دوستی میں تم کو میرا ساتھ ضرور دینا ہوگا!"

"تم اس سے ملے بغیر اچھا تعلق کا بدل سکتی ہو تمہارا مسئلہ حل ہو جائے گا۔"

"لیکن مجھے یہ معلوم نہیں ہو سکے گا کہ وہ کون ہے اور کیا چاہتا ہے۔ تم ہمارے ساتھ رہ چکے ہو اور اچھی طرح جانتے ہو کہ ہم اپنی راہ میں آنے والے پتھروں کو ٹھوکر مار کر ادھر ادھر نہیں لڑھکاتے۔ انہیں تراش خراش کر اپنے کام میں لے آتے ہیں یا پھر زمین میں دفن کر دیتے ہیں۔ پھر یہ خطرہ بھی ہے کہ میرے گھر کی نگرانی نہ ہو رہی ہو، ورنہ میرے فرار اور میرے تمہارے تعلق سے واقف ہو گیا تو اسے میری کمزوری سمجھ کر مجھ پر حاوی ہونے کی کوشش کرے گا!"

"نگرانی ہو رہی ہے تو اس وقت بھی کوئی میرے فلیٹ کے نیچے موجود ہوگا اور پھر تمہارے قریب رہ کر میری پوزیشن اس کی نظروں سے کب پوشیدہ رہ سکے گی؟"

"اس وقت نگرانی نہیں ہو رہی ہے۔ میں نے اس بات کا تعین کرنے کے بعد ہی تمہارے گھر کا رخ کیا تھا۔ اس کے آدمی چھپنا اس کے محافظ ضرور میرے گھر کے گرد گھیرا ڈال سکتے ہیں، ان کی آنکھوں میں دھول جھونکنا تمہارے لیے کوئی مسئلہ نہیں ہونا چاہیے۔" اس کے پاس میرے ہر اعتراض کا جواب موجود تھا۔

"تمہارے ارد گرد موجود رہ کر مجھے کیسے علم ہوگا کہ اندر کیا ہو رہا ہے اور مذاکرات کس رخ پر جا رہے ہیں؟"

"بہت آسان سی بات ہے۔ بازار میں ایف ایم لنک آسانی سے ملتے ہیں۔ ان کے ذریعے لاسلکی رابطے پر تم کہیں بھی بیٹھ کر ٹرانسمیٹر کو ایف۔ ایم بینڈ پر منتقل کر کے دروازے کے پیچھے ہونے والی گفتگو سن سکو گے اور جب ضرورت محسوس کرو، مداخلت انداز ہو سکو گے۔"

مجھے یہ معاملہ دلچسپ رخ اختیار کرتا ہوا نظر آرہا تھا۔ ویرا کی حفاظت کرنا کوئی قابل فخر کام نہیں تھا بلکہ علامہ شاہد تو شاید اسے باعث شرم ہی قرار دے دیتا لیکن ایک پراسرار اجنبی سے ویرا کے مذاکرات کی روداد میرے لیے کسی نئی دلچسپی کا باعث ثابت ہو سکتی تھی۔

"میں وعدہ نہیں کرتا ویرا!" میں نے اس پر اپنی دلچسپی ظاہر کیے بغیر کہا۔ "عزرائیل کا معاملہ ابھی گمبھیر ہے۔ اس کی طرف سے کوئی مصروفیت پیدا نہ ہوئی تو میں ضرور آجاؤں گا مگر یہ یاد رکھنا کہ میری دلچسپی صرف تمہاری سلامتی تک ہوگی۔ شی تباہ بھی ہو جائے تو مجھے کوئی پروا نہیں ہوگی۔"

"تمہیں میرے الفاظ دہرانے کی ضرورت نہیں، میں جو کچھ کہہ چکی ہوں وہ پوری طرح یاد رکھتی ہوں۔"

گلاس خالی ہو جانے کے بعد میں نے اس سے دوسرے دور کے لیے نہیں پوچھا اور وہ ایک توبہ شکن انگڑائی لیتی ہوئی اٹھ کھڑی ہوئی۔

"مجھے چلنا چاہیے۔ تمہیں کسی کو فون بھی کرنا ہے۔" وہ معنی خیز لہجے میں بولی۔

میں سر ہلا کر رہ گیا۔ فلیٹ سے نکلنے سے پہلے ویرا نے

سلطان شاہ کی نیم روشن خواب گاہ میں جھانک کر چیتو میں نہ جانے کیا دیکھا کہ وہ بری طرح چونک کر بستر سے اس کی طرف لپکا تھا اور فوراً ہی میری اوٹ میں ہو گئی۔ میں نے سلطان شاہ کو پچکار کر بستر کی طرف واپس لوٹایا اور ویرا کو نیچے تک چھوڑنے کے لیے اس کے ہمراہ فلیٹ سے باہر آ گیا۔

مجھے معلوم تھا کہ ویرا پاکستان کے شمالی مغربی پہاڑوں میں سیاحوں کے فروغ کے لیے کافی عرصے تک کام کرتی رہی تھی انگلش کے علاوہ دوسری علاقائی زبانوں پر بھی خاصا عبور رکھتی تھی لیکن میں یہ نہ سمجھ سکا کہ سلطان شاہ کو اس نے کس لفظ سے پکارا تھا۔

"وہ اچھا آدمی ہے لیکن عورتوں کے معاملے میں بالکل جنگلی ہے۔" ویرا نے میرے ساتھ سیڑھیاں طے کرتے ہوئے کہا "بیہودہ باتوں اور حرکتوں سے جنس مخالف کو غصہ دلانے میں ماہر معلوم ہوتا ہے لیکن آج میں نے بھی ایسی چٹکی لی ہے کہ جاہ ہفتوں بلبلاتا رہے گا۔"

"وہی تو پوچھ رہا ہوں کہ تم نے اُسے کیا کہہ دیا تھا؟"

"بس حقیقت کہہ دیا تھا۔" وہ ہنستی ہوئی بولی اور میں زیر لب دہرا کر رہ گیا کیونکہ وہ لفظ میرے کانوں کے لیے نامانوس ہی تھا۔

ویرا کو رخصت کر کے میں اوپر واپس لوٹا تو سلطان شاہ حد سے زیادہ برہم اور مشتعل تھا۔ ویرا تو شوشہ چھوڑتے ہی وہاں سے لڑنے میں کامیاب ہو گئی تھی لیکن سلطان شاہ کو شاید رہ رہ کر لاڈ میں امیر خطاب کا خیال آ رہا تھا جو ویرا جاتے جاتے اسے چپکا گئی تھی۔

"تم نے اُسے بہت سر چڑھا رکھا ہے۔" وہ زور زور سے کھولتے ہاتھ نچاتے لہجے میں مجھ پر برس پڑا۔ "آج تم درمیان میں نہ آتے تو میں تھپڑ مار مار کر اس کا چہرہ بگاڑ دیتا۔ آخر وہ خود کو سمجھتی کیا ہے؟ آئندہ اب یہاں قدم رکھا تو میں اس کی ٹانگیں چیر کر گلے سے نیچے لٹکا دوں گا۔"

"اتنا غصہ اچھا نہیں ہوتا۔" میں نے اُس کے شانے پر ہاتھ رکھتے ہوئے کہا "وہ تمہیں غصہ دلانا چاہتی تھی اور دیکھ لو وہ کامیاب ہو گئی۔ تم نے خود ہی اُسے اپنے کمرے سے نکال کر باہر جانے میں جلدی کی تھی ورنہ میرے آگے ... مجھے اس پر ہاتھ نہ اٹھانا ... عورت پر ہاتھ اٹھانا مردانہ شان کے خلاف ہوتا ہے۔"

"بولا کرے۔" اس وقت اس کی کھوپڑی گرم تھی "جو عورتیں بے لگام ہو کر مردوں کے منہ آنے لگیں انہیں جوتی کی زبان سے سمجھایا جا سکتا ہے۔ اب اس معاملے میں تم کچھ نہ بولنا۔"

میں نے خاموشی اختیار کر لی۔ ارادہ یہ تھا کہ بعد میں کسی مناسب موقع پر اسے سمجھاؤں گا۔

میں فون کی طرف بڑھا تو میرے کچھ کہے بغیر سلطان شاہ بھی میرے ساتھ آ گیا اور نسبتاً دھیمی آواز میں بولا "خزانے کے بارے میں وہ کیا بتا رہی تھی؟"

"کچھ بھی نہیں۔ فائرنگ اتنی شدید تھی کہ وہ ایک گلیارے کے نیچے چھپی رہی۔ سناٹا ہوا تو وہاں سے نکل کر ادھر آ گئی۔ اب قربان خان سے ہی پتا چل سکے گا کہ وہاں کیا ہوا تھا۔" میں نے قربان خان کا نمبر ملایا تو ریسیور خود اسی نے اٹھایا تھا اور میری آواز پہچانتے ہی اس کا سانس پھولنے لگا "میں تم سے معافی چاہتا ہوں چیف! میں کچھ بھی نہ کر سکا۔" اس نے خوفزدہ آواز میں ہکلاتے ہوئے بمشکل وہ الفاظ ادا کیے اور مجھے یوں محسوس ہوا جیسے کسی نے اچانک ہی مجھے کسی اتھاہ اور تاریک کنویں میں دھکیل دیا ہو اور میں تیزی کے ساتھ اس بے ہول خلا میں نیچے ہی نیچے گرتا جا رہا ہوں۔

"میں اپنے آدمیوں کو لے کر وہاں پہنچا تو وہاں زبردست فائرنگ اور خون ریزی کے بعد سب کچھ ختم ہو چکا تھا۔ میرے لیے کچھ بھی نہیں رہ گیا تھا۔" وہ اپنے زخموں سے پیدا ہونے والی سسکیوں کے درمیان دہشت زدہ لہجے میں بولے جا رہا تھا۔ "میں نے اپنے مسلح آدمیوں کو فوراً واپس کر دیا۔ جو کچھ ہوا اس میں میرا کوئی قصور نہیں ہے۔ مجھے سردار لودھی کا انجام معلوم ہو چکا ہے مگر میں زندہ رہنا چاہتا ہوں چیف!"

"پھر وہ حملہ آور کون تھے؟" مجھے اپنی سرد اور سپاٹ آواز کہیں دور سے آتی ہوئی محسوس ہوئی۔ میں بول رہا تھا لیکن اس وقت میری سماعت صحیح طور پر کام نہیں کر رہی تھی۔

"وہ جانواچی کے آدمی تھے جنہوں نے اسے حوالات سے نکال لے جانے کے لیے پوری قوت سے تھانے پر حملہ کیا تھا۔ وہ لوگ فرار ہوتے ہوئے حوالات سے اس لڑکی کو بھی اپنے ساتھ نکال لے گئے جس کے لیے تم نے مجھے حکم دیا تھا۔ پولیس نے پورے شہر کی ناکا بندی کر لی ہے۔ وہ لوگ شہر سے نکلنے سے پہلے ہی پکڑے جائیں گے۔ ایک بار وہ لڑکی مل جائے تو میں تم کو یقین دلاتا ہوں کہ میں اپنا کام کر دکھاؤں گا۔ سردار لودھی کے ہٹ جانے کے بعد اس تھانے میں میرے لیے بہت سی آسانیاں پیدا ہو جائیں گی۔"

"یہ جانواچی کون ہے؟" وہ نام میرے لیے اجنبی تھا۔

"دلاور کا ایک بدنام قاتل اور ڈاکو ہے جو تین روز قبل

ایک مسروقہ کار میں شہر سے پکڑا گیا تھا۔ اس کے ساتھ اس کا ایک ساتھی بھی تھا۔ اس کے خلاف اندرون سندھ کے متعدد تھانوں میں قتل، ڈکیتی، تاوان، دست گیری، آتش زنی اور عصمت دری کے بے شمار مقدمات درج ہیں۔۔۔"

"اس کا ٹھکانا کہاں ہے؟" میں نے اس کی بات کاٹ کر سوال کیا۔

"علاقے کے لوگ ہی جانتے ہیں مگر وہ اس قدر سفاک اور موذی ہے کہ اس کے خوف سے کوئی قانون کی مدد نہیں کرتا۔ کراچی میں بھی وہ محض نشے میں تیز رفتار ڈرائیونگ کی وجہ سے اینٹی اسکواڈ والوں کی نظروں میں آ گیا، ورنہ وہ یہاں بھی عیش کر کے واپس لوٹ جاتا۔"

"وہ اس قدر سفاک اور موذی ہے تو اس کے خلاف مقدمات درج کرانے والے کیوں زندہ ہیں؟" میں نے چبھتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔ قربان خان سے میری گفتگو بہت اہم تھی اس لیے میں نے جذباتی جھٹکے پر فوراً ہی قابو پانے کی کوشش کی تھی۔ مجھے یہ بھی احساس تھا کہ قربان خان بلاوجہ ہی دہشت زدہ تھا اور یہ اس کی نگاہ میں اس کی کسی کوتاہی کا دخل نہیں تھا بلکہ سردیو دھی کے انجام نے اس کے اعصاب کو ہلا کر رکھ دیا تھا۔

"وہ بہت بے خوف اور بدلحاظ ہے۔ اس کے خلاف سارے مقدمات پولیس نے خود درج کیے ہیں کیونکہ وہ ہر واردات کے بعد ایک دو روز میں کسی معصوم بچے یا راہگیر کے ذریعے کسی تھانے میں اطلاع دیتا ہے کہ فلاں واردات اس نے کی ہے۔ اس سے علاقے کے چھوٹے موٹے ڈاکو بھی ڈرتے ہیں کیونکہ اس نے دیہاتوں میں کھل کر اعلان کیا ہوا ہے کہ جس کسی نے اس کے نام سے فائدہ اٹھا کر لوٹ مار کرنے کی کوشش کی، وہ اس کا زندہ کاٹ ڈالے گا۔"

"لڑکی حوالات میں اسی کے ساتھ رکھی گئی تھی؟" اس سوال پر میری رگوں میں خون کھولنے لگا تھا۔

"نہیں!" اس کے جواب کا پہلا لفظ سن کر مجھے قرار آ گیا۔

"حوالات میں مرد قیدی تھے۔ لڑکی کو حوالات کے سامنے ایک کوٹھری میں بند رکھا گیا تھا۔ وہ اسے وہاں سے نکال لے گئے۔"

"تم بڑے بھولے ہو قربان خان! شاید تمہاری ہڈیوں کو گھن لگ چلا ہے جو تم نے تھانے تک پہنچنے میں اتنی تاخیر کی۔ اب اس کے ازالے کی ایک ہی صورت ہے کہ جلد از جلد لڑکی کا پتا چلاؤ یا جانو بھی کا سراغ لگاؤ۔"

"قسم پروردگار کی چیف!" وہ فوراً ہی گڑگڑانے لگا۔ میں نے کہیں کوئی تاخیر نہیں کی۔ آدمی صبح ہوتے ہی میں تھانے کا چارج چل دیا تھا۔ میں ریٹائر ضرور ہو گیا ہوں مگر ابھی بوڑھا نہیں ہوا۔ میرے بدن میں جوانوں سے زیادہ دم خم ہے۔ ابھی چار روز پہلے ہی میں نے نئی شادی کی ہے۔ میں ضرور تھانے سے سرخرو رہوں گا۔ انہیں پاتال سے بھی ڈھونڈ نکالوں گا۔ میں نے اپنی نوکری کا زیادہ عرصہ اندرون سندھ گزارا ہے، افسران نے میرے تجربے کی وجہ سے جانو ماچھی کے اس کیس میں مجھے بھی ساتھ لے لیا ہے۔۔۔"

"تمہیں ساتھ لے لیا ہے تو تم اس وقت گھر پر کیا کر رہے ہو؟" میرا وہ سوال غیر ارادی تھا۔

"مجھے معلوم تھا کہ تم فون کرو گے۔ اسی لیے افسران سے نئی شادی کا بہانہ کر کے گھر آ گیا تھا۔ اب صبح سے میں میدان میں ہی رہوں گا اور جلد ہی کچھ نہ کچھ کر گزروں گا۔ اپنی نوکری کے زمانے میں میرا یہ خیال تھا کہ واردات بعد میں ہوتی تھی، مجھے پہلے سے پتا ہوتا تھا کہ مجرم کون ہو گا۔ سب میری جیب میں تھے۔ جب اور جسے چاہا اسی کو پکڑ لیا۔۔۔"

وہ بری طرح ڈینگ مار رہا تھا مگر بولے جا رہا تھا اور اسی بسیار گوئی میں بہک بھی رہا تھا۔ وہ اپنے جو کمالات بتا رہا تھا ان کی بنا پر یہ سمجھنا دشوار نہیں تھا کہ وہ اینگل چیف کی گرفت میں کیسے آیا ہو گا۔

"اس وقت تمہاری نئی بیوی کہاں ہے؟" میں نے اس کی بات کاٹ کر سوال کیا۔ مجھے اچانک ہی خیال آ گیا تھا کہ کہیں وہ ہمارے فون کی ساری گفتگو سن نہ رہی ہو۔

"وہ اپنے کمرے میں ہے۔ میں اپنی خواب گاہ سے بات کر رہا ہوں۔" اس بار وہ فوراً ہی میری بات سمجھ گیا۔

"تو کیا تم دونوں کی خواب گاہیں الگ الگ ہیں؟" میں نے طنزیہ لہجے میں سوال کیا۔

"کبھی کبھی مجھے سانس کا دورہ پڑنے لگتا ہے تو میرے نرخرے سے نکلنے والی آوازوں سے وہ ڈر جاتی ہے اس لیے ہم الگ کمروں میں سوتے ہیں۔" اس کی کھسیانی ہوئی آواز سنائی دی۔

"میں کل شام چار بجے فون کروں گا۔" میں نے اسے آخری ہدایت دے کر فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

"کوئی گڑبڑ معلوم ہوتی ہے۔" سلطان شاہ نے میرے چہرے کا جائزہ لیتے ہوئے تشویش آمیز لہجے میں سوال کیا اور میں اسے قربان خان سے ہونے والی مایوس کن گفتگو کا خلاصہ سنانے لگا۔

*

اگلی صبح کا اخبار اس واردات کے بارے میں سنسنی خیز انکشافات سے بھرا ہوا تھا۔

اس تھانے میں کافی عرصے سے کسی انچارج کا تقرر نہیں کیا گیا تھا اور وہاں عارضی طور پر ایک سب انسپکٹر کو سونپ دی گئی تھیں لیکن عملاً تھانے کا پورا کنٹرول سرور لودھی نے ہی سنبھالا ہوا تھا۔ اس دوران میں اس نے دونوں ہاتھوں سے مال بنایا تھا مجرموں سے لے لے کر ریکارڈ میں ردوبدل سے لے کر مال خانے میں موجود چوریوں وغیرہ کے برآمد کیے ہوئے زیورات، اسلحہ اور نقدی کی خورد برد تک کی خبریں موجود تھیں۔

جانو ماچھی اور اس کے ساتھی کی گرفتاری انگیل اسکواڈ کے ذریعے عمل میں آئی تھی اس لیے اسے بند کرنا ہی پڑ گیا لیکن جب جانو ماچھی نے اپنے فرار کے لیے دو لاکھ روپے کی پیشکش کی تو اس نے فوراً ہی ایک اچھا منصوبہ سوچ لیا۔ جانو ماچھی کے آدمیوں سے رقم وصول ہونے کے بعد واردات والی شب سرور لودھی خلافِ معمول سرِشام ہی تھانے سے گھر لوٹ گیا۔ یہ اور بات تھی کہ اسے گھر پہنچنا نصیب نہ ہو سکا اور سینڈو نے میری ہدایت پر عمل کرتے ہوئے اسے راستے ہی میں موت کے گھاٹ اتار دیا۔

مقررہ وقت پر جب جانو ماچھی کے آدمیوں نے تھانے پر فائرنگ شروع کی تو سرور لودھی کا معتمدِ خاص مال خانے کا منشی پٹرول کے کین لیے تیار بیٹھا ہوا تھا۔ پہلے اس نے مال خانے میں پٹرول چھڑک کر آگ لگائی پھر اس نے ریکارڈ روم میں بھی یہی حرکت کرنا چاہی۔ مقصد یہ تھا کہ ان دونوں کی بدعنوانیوں اور بے ایمانیوں کا معاملہ بھی آگ کی اوٹ میں چھپ جائے لیکن ریکارڈ روم میں پٹرول چھڑکتے ہوئے منشی کے کپڑے بھی پٹرول میں بھیگ گئے اور جونہی اس نے دیا سلائی جلائی ریکارڈ روم سے پہلے اس کے لباس میں آگ بھڑک اٹھی۔ وہ بری طرح جل کر اسپتال پہنچا تھا۔ اس آگ نے اسے اس قدر دہشت زدہ کیا کہ اس نے کسی باز پرس کے بغیر خود ہی سارے جرائم کا اعتراف کر لیا جس کی تائید یا تردید کے لیے سرور لودھی زندہ نہیں تھا مگر مجھے اچھی طرح اندازہ تھا کہ جس شخص کو انگیل چیف اپنے مقاصد کے لیے بلیک میل کر رہا ہو وہ کبھی بھی چھوٹا مجرم نہیں ہو سکتا تھا۔

اس مذموم سازش میں آتش زدگی سے تین اور فائرنگ سے صرف دو افراد زخمی ہوئے تھے جب کہ مرنے والوں میں سے جانو ماچھی کے صرف ایک ساتھی کی لاش دستیاب ہو سکی تھی۔

عام طور پر اس رائے کا اظہار کیا جا رہا تھا کہ جانو ماچھی نے دو لاکھ روپے رشوت بٹورنے کے بعد خود ہی سرور لودھی کو ہلاک کرایا تھا اور معاملے کو الجھانے کے لیے اس کی لاش پر عقاب کے تصویر والا کارڈ ڈال دیا تھا۔

معاملے کو سنسنی خیز بنانے کے شوق میں تفتیشی افسران نے اس نکتے کو فراموش کر دیا تھا کہ جانو ماچھی اپنے جرائم کو الجھانے کا عادی نہیں تھا بلکہ اپنی دھاک قائم رکھنے کے لیے خود ہی اپنی سیاہ کاریوں کا برملا اعلان کرتا پھرتا تھا۔

واردات کے فوراً بعد شہر سے نکاسی کے تمام راستوں کی سخت ناکا بندی کر کے اندرونِ شہر مفرور مجرموں کی تلاش کی مہم شروع کر دی گئی تھی جس کے نتیجے میں مزید بہت سے مجرم پکڑے گئے تھے لیکن جانو ماچھی کا کہیں سراغ نہیں مل سکا تھا۔ اس پوری کہانی پر جانو ماچھی اس بری طرح حاوی تھا کہ دوسرے حوالاتیوں کے بارے میں خبروں میں صرف اتنا لکھا گیا تھا کہ ان فراریوں میں دیگر دو مرد اور ایک عورت حوالاتی کو بھی فرار ہونے کا موقع مل گیا تھا۔

غزالہ کے مکان پر دینا کی مداخلت کے موقع پر رونما ہونے والے ہولناک معاملے کی خبر عقبی صفحے پر موجود تھی۔ اس کے بالکل وہی تفصیلات تھیں جو پہلے ہی میرے علم میں آ چکی تھیں۔ خبر میں یہ تصدیق بھی ہو گئی کہ دینا کی فائرنگ سے ایک کانسٹیبل ہلاک اور دوسرا زخمی ہوا تھا۔

اس خبر میں اضافی اطلاع یہ تھی کہ پولیس حکام یا اخباری نامہ نگار نے واضح طور پر غزالہ کے خلاف کوئی فردِ جرم عائد نہیں کی تھی۔ خبر میں قتل کا تمام تر الزام اس سفید فام عورت پر عائد کیا گیا تھا جو فائرنگ کر کے ہی فرار ہو گئی تھی البتہ غزالہ کے لیے پُراسرار اور گمنام حسینہ کے الفاظ استعمال کیے گئے تھے۔ خبر کے مطابق غزالہ نے تھانے میں اپنی زبان سختی سے بند رکھی ہوئی تھی [illegible] پن کا کردار اپنا کر اس نے اپنی اصلیت پر پردہ ڈالے رکھنے کی کامیاب کوشش کی تھی جو جانو ماچھی کے ساتھ اس کے فرار یا اغوا کی وجہ سے مکمل طور پر ناکام ثابت ہوئی تھی۔ ان دونوں خبروں میں کہیں بھی اس بات کا کوئی اشارہ موجود نہیں تھا کہ غزالہ کو جانو نے اغوا کیا تھا مگر اس کے ساتھ میرے پاس فرمان خان کی دی ہوئی اطلاع پر شبہ کرنے کی کوئی معقول وجہ موجود نہیں تھی۔

جانو ماچھی اور اس کے ساتھیوں نے تھانے کو تباہ کر کے قانون کے محافظوں کو ایک اعتبار سے کھلا چیلنج دیا تھا اور [illegible] شکست خوردہ پولیس اہل کاروں نے پورے شہر میں اپنا جال پھیلا دیا تھا مگر مجھے خوب اندازہ تھا کہ جو لوگ اپنے [illegible]

کو حوالات سے نکال لے جانے میں کامیاب ہو سکتے تھے انہیں
بھی اندرونی کارروائیوں کے ذریعے دوبارہ پکڑ لینا اس قدر
سہل نہیں تھا۔ عین ممکن تھا کہ جب تک ضابطے کی کارروائی یا
کے بعد شہری ناکابندی اور نگرانی کرنے کا فیصلہ کیا گیا ہو، وہ
تک شہر کی حدود سے کوسوں دور نکل چکے ہوں اور اگر وہ کسی
وجہ سے شہر میں ہی پھنسے رہ گئے تھے تو حالات اعتدال پر آنے
تک یقیناً کسی مہنگے علاقے میں روپوشی اختیار کر چکے تھے۔

آنے والے دن ملنے والی خبروں سے یہ پتا چلتا تھا کہ بڑے
بڑے ڈاکوؤں وغیرہ نے متوسط اور غریب طبقے کی گنجان
آبادیوں میں اپنی پناہ گاہیں بنانے کے بجائے شہر کے مہنگے
اور پُرسکون علاقوں میں خطیر کرایوں پر وسیع و عریض کوٹھیاں
حاصل کی ہوئی تھیں جہاں چھوٹے موٹے اہل کار دروازوں پر
دستک کی جرأت بھی نہیں کر سکتے تھے کیونکہ ایسے علاقوں میں ہر
طرح کے مکین آسودہ حال اور بارسوخ تھے جو اپنی حرمت اور شہری
آزادیوں کے بارے میں غیر معمولی حد تک حساس تھے۔ ایسے
رئیسوں کے گھروں کے درمیان اگر ایک چار دیواری میں چور ڈاکو
قاتل اور دہشت گرد بھی پناہ گزین ہو جاتے تو کسی کوشش یا
محنت کے بغیر ان تمام غیر معمولی آزادیوں اور رعایتوں سے
فیض یاب ہو سکتے تھے جو ان کے معزز پڑوسیوں کو حاصل تھیں۔

غزالہ کے قصے نے مجھے ذہنی طور پر اس قدر مضطرب کر کے
رکھ دیا تھا کہ اس کی بازیابی کے سلسلے میں مجھے فوری طور پر
شہر میں فرمان خان کے علاوہ کوئی سہارا نظر نہیں آ رہا تھا۔ اس
کی زبانی مجھے یہ معلوم ہو چکا تھا کہ جانو ماچھی بدنام ڈاکو اور قاتل
ہونے کے ساتھ ہی تاوان کے لیے باحیثیت لوگوں کو اغوا
کرنے کا بھی عادی تھا۔ میں نے اس نکتے پر خاصا غور کیا تھا اور
نتیجے پر پہنچا تھا کہ تاوان کے اعتبار سے غزالہ کی ذات میں جانو
ماچھی کے لیے کوئی دلچسپی نہیں تھی۔ وہ حوالات میں قید ایک گمنام
لڑکی تھی جس کے بارے میں جانو ماچھی کو یہ تک معلوم نہیں تھا کہ
اس کا کوئی ولی وارث بھی تھا یا نہیں۔ ایک ایسے غیر قیمتی شکار کو
ایسے نازک موقعے پر ساتھ رکھنے کا ادھار کر کے وہ کوئی خطرہ مول نہیں
لے سکتا تھا۔ اس امکان کے بعد بس یہی ایک دل خراش حقیقت
باقی رہ جاتی تھی کہ حرام کی بے تحاشا آمدنی پر پلنے والے دوسرے
ڈاکوؤں کی طرح جانو ماچھی بھی رنگین مزاج تھا۔ اس نے حوالات
کی آہنی سلاخوں کے درمیان سے دیکھا ہوگا کہ اس کے سامنے
والی کوٹھری میں ایک جوان سال اور خوبرو لڑکی کو قید کیا گیا تھا
اس لیے فائرنگ کے سناٹے میں تھانے سے فرار ہوتے ہوئے
وہ غزالہ کو مال غنیمت کی طرح اپنے ساتھ لیتا چلا گیا تھا۔

اندرون سندھ کے غیر تعلیم یافتہ دیہی اور روایتی طور پر
جاگیردارانہ معاشرے میں ویسے بھی عورت کی وقعت بہت زیادہ
نہیں تھی۔ مرد کو ہر قسم کی برتری اور آزادی حاصل تھی جبکہ عورتوں
کو عام طور پر مذہب اور رسوم و رواج کی آڑ میں اس حد تک
مغلوب رکھا گیا تھا کہ موروثی جاگیروں کی تقسیم میں بھی عورتوں اور
بیٹیوں کو خاطر میں نہیں لایا جاتا تھا۔ بعض گھرانوں میں محض جائیداد
کی تقسیم سے بچنے کے لیے جوان جہان لڑکیوں کو قرآن سے شادی
کے نام پر زندگی بھر کنوارا رکھ کر آخر کار قبروں میں اتار دیا جاتا تھا۔
جانو ماچھی اسی ماحول کا پروردہ تھا اور کوئی شریف آدمی نہیں
تھا۔ اس کے لیے عورت کی حیثیت کھلونے سے زیادہ نہیں ہو
سکتی تھی اور پھر غزالہ تو اس کی لاوارث قیدی بن چکی تھی۔ وہ
اس پر جو کچھ بھی ستم ڈھاتا وہ کم ہوتا۔

مایوسی کے اس گھٹاٹوپ اندھیرے میں میں نے مضطرب
ہو کر ڈیڈ لائن کا نمبر ملا لیا۔ فرمان خان کے بعد اگر کوئی اور شخص
میرے کسی کام آ سکتا تھا تو وہ سینڈو تھا۔

"یہ شہر میں کیا ہو رہا ہے سینڈو؟" اس کے لائن پر آتے
ہی میں نے بلا کسی تمہید کے یہ سوال کر ڈالا۔ وہ میرا ماتحت ضرور
تھا مگر میں نے اسے اس بری طرح گرفت میں لیا ہوا تھا کہ وہ میرا
ہم درد اور غم گسار بننے پر مجبور تھا۔ میں رازداری کے
پورے یقین کے ساتھ اس سے کھل کر بات کر سکتا تھا۔

"مجھے خود تشویش ہے باس!" اس کی آواز تشویش آمیز تھی۔
"میں نے اڑتی اڑتی سی خبر سنی ہے کہ تھانے سے فرار ہونے کے
بعد جانو ماچھی اپنے ساتھیوں سمیت ایک لمحہ بھی ضائع کیے بغیر
شہر سے نکل گیا تھا مگر پولیس اپنا بھرم قائم رکھنے کے لیے شہر بھر
میں پھیل گئی ہے۔ ان کی کڑی نگرانی اور سخت چیکنگ کی وجہ
سے مجھے آج کی رات اپنے لیے بھاری نظر آ رہی ہے....."

"کیوں، آج کیا خاص بات ہے؟" میرے ذہن سے غزالہ
کے علاوہ ہر بات محو ہو چکی تھی۔

"آج رات کورنگی کریک پر مال آنے والا ہے باس!" اس کی
آواز یک بیک دھیمی اور رازدارانہ ہو گئی۔ "یہ کھیپ بہت
عرصے کے بعد آ رہی ہے۔ اگر اس کی وصولی میں کوئی گڑبڑ ہو گئی
تو ہم کافی دنوں تک اس خلا کو پورا نہیں کر سکیں گے۔ سوچ سوچ
کر میری تو کھوپڑی پھٹنے لگی ہے۔"

مجھے یاد آ گیا کہ وہ رات میرے لیے بھی اہم تھی۔ میں نے
ارادہ کیا ہوا تھا کہ خود پس پردہ رہ کر ڈیڈی کو سینڈو کی راہ پر ڈال
دوں گا۔ وہ دونوں کتے بلیوں کی طرح آپس میں لڑتے اور آنے والی
ہیروئن خطرے میں پڑ جاتی لیکن بدلے ہوئے حالات میں میں

ایسی کوئی کارروائی نہیں کر سکتا تھا۔ مافیا کی بدقسمتی سے اگر پولیس والے ہی سیٹھ وکی گردن ناپ لیتے تو اور بات تھی۔
"یہ ممکن نہیں کہ آج خطرہ مول نہ لیا جائے؟" میں نے تجویز پیش کی۔ اس وقت سیٹھ وکا آزاد اور محفوظ رہنا میرے بھی مفاد میں تھا۔
"مال لانے والا ہی نہ پہنچ سکے تو اور بات ہے۔ مجھے یا میرے کسی آدمی کو تو ہر حال میں مقررہ وقت پر وہاں پہنچنا ہوگا۔ میں تم کو ایسے کسی فیصلے کا مشورہ نہیں دوں گا۔ ہم غوطہ مار گئے تو ہم پر بدعہدی اور بزدلی کا الزام آجائے گا۔ اس سے بہتر ہے کہ میں تیاری کے ساتھ وہاں چلا ہی جاؤں۔"
"تم نے آج کے اخبارات دیکھے ہیں؟" قدرے توقف کے بعد میں نے سوال کیا۔
"اخبارات میں تو کئی عجیب کہانیاں ہیں۔" اس کا لہجہ معنی خیز ہو گیا۔ "سرور لودھی اسی تھانے سے بھیجا گیا تھا جہاں سے بانو بابی فرار ہوا ہے۔ کیا تمہیں پہلے سے علم ہو گیا تھا کہ سرور لودھی ثبوت لے کر اسے حوالات سے فرار کرانے کا منصوبہ بنا چکا ہے؟"
"میرا اتنا سیدھا کھیل نہیں تھا۔ تم اس بارے میں اپنے ذہن کو زنگ آلود نہ کرو اور پوری توجہ کے ساتھ رات کی مہم کی تیاری کرو۔ ویسے بانو کے شہر سے نکل جانے کے بارے میں تمہیں کیسے معلوم ہوا؟"
"ریاض ٹیڈی یہاں کا بہت بڑا وارداتیا ہے۔" وہ بتانے لگا۔ "بانو بابی کو تھانے سے نکالنے میں اسی کے آدمیوں کا ہاتھ ہے۔ کل رات ہی ان لوگوں نے کہہ دیا تھا کہ اب بانو بابی کسی کے ہاتھ نہیں آئے گا۔ پولیس والوں نے اپنی ساری توجہ اندرون سندھ جانے والے راستوں پر مرکوز کی ہوئی ہے مگر وہ روپوشی میں بیلہ کی طرف فرار ہوا ہے وہاں سے وہ جہاز کے ذریعے اپنے ٹھکانے کی طرف لوٹ جائے گا۔"
"ہو سکے تو اس کے بارے میں مزید معلومات حاصل کرو۔ میں خود ہی فون پر تم سے رابطہ قائم کر لوں گا۔" میں نے بے چینی کے ساتھ کہا۔ سیٹھ وکا اس معاملے میں بھی میری توقعات سے زیادہ باخبر نظر آ رہا تھا۔
"میرا خیال ہے کہ تم اس معاملے میں دلچسپی لے رہے ہو۔" اس کی سنجیدہ آواز ابھری۔ "اگر ایسا ہے تو ایک اور ضروری بات تمہارے علم میں آجانی چاہیے۔"
"وہ بھی بتا ڈالو۔" میں نے پہلو بدلتے ہوئے کہا۔
"بانو بہت رنگین مزاج آدمی ہے۔ وہ تھانے سے اپنے ساتھ ایک خوبصورت جوان لڑکی کو بھی اٹھا لایا تھا۔ وہ بہت تخریبی ہے۔ راستے میں اس کی طرف سے کسی گڑبڑ کے خدشے کی وجہ سے بانو اسے اپنے ساتھ بلوچستان نہیں لے گیا جبکہ وہ لڑکی کراچی کے ہی کسی بنگلے میں ہے۔ بانو کے آدمی اسے یہاں سے سیدھا داؤد کے جنگلوں میں لے جائیں گے۔ سنا ہے کہ بانو دیکھتے ہی اس لڑکی پر مر مٹا تھا۔"
میرا دوران خون میری کنپٹیوں پر ٹھوکریں مارنے لگا۔ "تمہیں اس لڑکی کا ٹھکانا معلوم ہے؟"
"نہیں!" اس کی مایوسانہ آواز ابھری۔ "مجھے تو یہ تمام باتیں ریاض ٹیڈی کے ہی ایک آدمی سے اتفاقاً معلوم ہو گئی تھیں۔ ایسی باتیں سینہ بہ سینہ بہت آہستگی سے سفر کرتی ہیں۔"
"ریاض ٹیڈی کو تو معلوم ہوگا کہ لڑکی کو کہاں رکھا گیا ہے؟" میں نے پوچھا۔
"نہیں! وہ تو صرف بانو کو حوالات سے باہر نکالنے کا ذمہ دار تھا۔ باہر آتے ہی اس نے اپنے آدمیوں پر خود کنٹرول کر لیا تھا۔ بتانے والے نے اس کی زبان سے صرف وہ ہدایات سنی تھیں جو وہ لڑکی کے بارے میں اپنے آدمیوں کو دے رہا تھا پھر وہ مختلف سمتوں میں روانہ ہو گئے تھے۔"
"تم کوشش کرو۔" میں نے زور دے کر کہا۔ "مجھے یقین ہے کہ تم محنت کرو گے تو اس بارے میں بہت کچھ معلوم کر لو گے۔ میرے لیے وہ لڑکی بہت اہم ہے۔ سرور بھی اسی کی وجہ سے مارا گیا تھا۔"
"وہ ویرا تو نہیں تھی؟" اپنے تجسس سے مجبور ہو کر وہ آخر کار ایک احمقانہ سوال کر ہی بیٹھا۔
"تمہاری حوصلہ افزائی کا یہ مطلب نہیں کہ تم جاگتے ہوئے بھی خواب دیکھنے شروع کر دو۔" میں نے سرد لہجے میں اسے تادیب کرتے ہوئے کہا۔ "جو کہا جا رہا ہے وہ کرو۔ اس سے آگے قیاس آرائیوں کی ضرورت نہیں۔"
"میں معافی چاہتا ہوں باس!" میری تنبیہ پر وہ فوراً ہی سنبھل گیا۔ "میں ابھی اپنے آدمی دوڑاتا ہوں۔ مجھ سے جو کچھ بن پڑا اس میں کوئی کسر نہیں چھوڑوں گا۔"
"گڈ!" میں نے سرسری لہجے میں کہا۔ "نوکری کرنے کا یہ بنیادی اصول یاد رکھنا کہ بہترین ماتحت وہی ہوتا ہے جو اعلیٰ ترین کارکردگی دکھا کر بھی ماتحت ہی بنا رہتا ہے۔ جو لوگ سر پر چڑھنے کی کوشش کرتے ہیں وہ اچھی کارکردگی پر بھی حاکم کے دو بول سننے کو ترستے رہتے ہیں۔"
میں نے ریسیور کریڈل پر رکھ دیا۔
غزالہ قریب آتے آتے یک بیک ایک سراب کی طرح میری نظروں سے اوجھل ہو گئی تھی۔ پہلے جیسے وہ خیال کی

میرے لیے اس وقت صورت حال نہایت سنگین اور پیچیدہ ہو چکی تھی۔

شمی والوں سے میں نے ذاتی طور پر گفتگو کر لی ہوئی تھی اور اپنی کارروائیوں سے انہیں اس قدر رنج کیا تھا کہ جی ایم بہ نفس نفیس خود میری سرگرمیوں میں دلچسپی لینے پر مجبور ہو گیا تھا۔ آخری چارہ کار کے طور پر اس نے اپنی بیٹی ویرا سے منع کر کے اسے مجھ کو بچا لینے کے مشن پر پاکستان بھیجا تھا تاکہ وہ یہاں شمی کی بکھرتی ہوئی تنظیم کو سہارا دینے کے ساتھ ہی مجھے فراخدلانہ شرائط پر دوبارہ شمی میں شامل ہونے کی ترغیب دلا سکے۔ ویرا کی وہ جنسی کشش مسترد کر کے میں نے اسے اپنا دشمن بنا لیا اور وہ پوری سنجیدگی کے ساتھ مجھے ختم کر دینے پر کمربستہ ہو گئی لیکن قدرت کو کچھ اور ہی منظور تھا۔ بالینڈ سے ان کے ایک کمرے میں سیٹلائٹ بانکو وفون کی دریافت ہوتے ہی ویرا کی مجھ سے دشمنی دوستی میں بدل گئی۔ دوستی کی تجدید کے بعد مجھے اپنے خلوص کا مظاہرہ کرنے کا کوئی موقع نہیں مل سکا تھا لیکن ویرا پے در پے کئی مرتبہ اپنے عمل سے یہ ثابت کر چکی تھی کہ میری طرف سے اس کا دل صاف ہو چکا ہے۔ اس وقت ویرا کے گھر کی طرف سفر کرتے ہوئے مجھے اس سے عملی ہمدردی کے اظہار کا پہلا موقع میسر آیا تھا جسے میں استعمال کرنے والا تھا۔

دوسری طرف غزالہ کا معاملہ میرے لیے ناقابل فہم پہیلی کی صورت اختیار کر گیا تھا جسے بوجھنا مجھے اپنے بس سے باہر نظر آ رہا تھا۔ ولدار آغا کی موت کے بعد اس نے مجھ سے رجوع کرنے کے بجائے ناقابل فہم انداز میں روپوشی اختیار کر لی پھر جب میں نے اس کا سراغ لگایا تو میرے اس تک پہنچنے سے پہلے وہ اپنے گھر سے نکل چکی تھی بلکہ اب کی وجہ سے سلطان شاہ اسے نہیں پہچان سکا لیکن غزالہ نے بھی کسی شناسائی کا اظہار نہ کیا اور اس سے قبل کہ میں اس مسئلے کو حل کرتا، غزالہ پولیس لاک اپ میں پہنچ گئی جہاں سے جانو باجی اسے لے اڑا تھا۔ میرے پاس اس امر کے تعین کی کوئی صورت نہیں تھی کہ غزالہ کسی مجبوری کے تحت مجھ سے دور بھاگ رہی تھی یا پھر وہ ہمیشہ کے لیے مجھ سے ترک تعلق کا فیصلہ کر چکی تھی؟ غزالہ میری زندگی کی پہلی اور شاید آخری پاکیزہ چاہت تھی۔ میں نے اپنی زندگی کے بہترین لمحات اس کے ساتھ حسین مستقبل کے منصوبے بناتے ہوئے گزارے تھے۔ اس نے بے بسی مجبوری اور ناامیدی کے جس موقع پر پہنچ کر ولدار آغا سے شادی کرنے کا انتہائی فیصلہ کیا تھا۔ وہ کسی بھی خاندانی مشرقی لڑکی کے لیے ناقابل تصور ہو سکتا تھا ایسے مراحل پر باحیا لڑکیاں کوئی جرأت مندانہ فیصلہ کرنے کے بجائے موت کو گلے لگا لیتی ہیں لیکن غزالہ کوئی عام لڑکی نہیں تھی۔ اس میں زندہ رہنے اور حالات سے لڑنے کا حوصلہ تھا۔ اس لیے میں نے ولدار آغا کے بارے میں اس کی لغزش کو بھلا دیا تھا لیکن غزالہ میری زندگی کی کتاب پر نرم پنسل سے لکھی ہوئی کوئی بے ثبات تحریر نہیں تھی جسے ربڑ سے مٹا کر فراموش کر دیا جاتا۔ اس کا وجود میری سانسوں اور دل کی دھڑکنوں میں بسا ہوا تھا۔۔۔ اس کی جھیل جیسی گہری آنکھیں اکثر میرے تصورات میں آ کر سوالیہ انداز میں میرے چہرے پر جم جاتی تھیں۔ اس کے حسین پیکر کو میں نے بارہا کسی سائے کی طرح اپنے قرب و جوار میں محسوس کیا تھا۔ اس کے بارے میں، میں سلطان شاہ سے تو ہرزہ سرائی کر سکتا تھا۔ اس سے اپنی لاتعلقی اور بیزاری کا اعلان کر سکتا تھا لیکن حقیقت یہ تھی کہ غزالہ سے ملے بغیر اور اس کی بے رخی کے اسباب جانے بغیر میں اس کے خلاف مر کر بھی کوئی یک طرفہ فیصلہ نہیں کر سکتا تھا۔۔۔ اس کی زندگی کے تباہ ہو جانے یا اس کے مر جانے سے پہلے میں ہر قیمت پر اس سے ملنا چاہتا تھا۔ اس ملاقات کے دو ہی امکانات باقی رہ گئے تھے۔ اول یہ کہ وہ اندرون سندھ لے جائے جانے سے پہلے ہی کراچی کی کسی شاہراہ پر مجھے اتفاقاً نظر آ جاتی یا پھر مجھے ہر قیمت پر جانو باجی کی واپسی سے پہلے واڈو کے گھنے اور خطرناک جنگلات میں اس کے ٹھکانے پر پہنچنا تھا، جہاں سے جانو باجی کو غزالہ سے ملنا تھا۔

تیسری طرف میں مافیا والوں میں گھرا ہوا تھا۔ شیخ حبیب جیوانی ایک عارضی خطرے کے تحت روپوش ہو کر مقامی مافیا کی سربراہی مجھے سونپ گیا تھا۔ اس کے سر پر منڈلاتا ہوا خطرہ ٹل چکا تھا اور وہ کسی بھی وقت واپس آ کر اپنی جگہ سنبھال سکتا تھا لیکن اس کی خفیہ کمین گاہ کا مجھے علم تھا نہ کسی اور کو۔۔۔ اس لیے میری سربراہی بدستور چل رہی تھی۔ گوڈمدر مافیا کے ڈان تھری نے فون پر مجھے یہ خبر بھی سنا دی تھی کہ میری وفاداریوں کا معاملہ نچلی سطح سے گزر کر شمی اور مافیا کے بڑوں تک پہنچ گیا تھا۔ سپر ڈان اور جی ایم اس متنازعہ مسئلے کو سلجھانے کے لیے جلد ہی یورپ کے کسی پُرفضا مقام پر ملنے والے تھے اور اس امر کا قوی امکان تھا کہ اس سربراہی اجلاس میں میرا اقبالی بیان سننے کے لیے مجھے یورپ طلب کر لیا جاتا۔ وہاں میرے ساتھ جو کچھ ہوتا وہ ایک الگ ہی قصہ ہوتا لیکن اس مخدوش صورت حال میں، میں کسی طویل مدت کے لیے شہر سے غائب ہونے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔

مافیا سے وفاداری میری شہر میں موجودگی کی طلب

گا رہتی جتنی کی دشمنی میری بردباری کی متقاضی تھی جب کہ غزالہ کی روح فرسا مجبوریاں مجھے تحمل کے ساتھ آنے والے دور کی گرانی سے واردات کے حالات میں پہنچنے پر مجبور کر رہی تھیں۔ میرا اندازہ تھا کہ غزالہ کی آواز پر لبیک کہہ کر میں پہنچنے والے دشمن کو سطلعی دیکھ سکتا تھا، ورنہ بدیہی طور پر جو کچھ ہوتا ہوا نظر آ رہا تھا، وہ اس قدر وحشت انگیز تھا کہ زندگی بھر بھی میرے اندر کے زخم مندمل نہ ہو پاتے۔ وقت گزر جانے کے بعد جانوروں جیسی کا قتل بھی میرے ان زخموں کا مداوا نہیں بن سکتا تھا۔

خیالات کی وہ شورش آندھیاں میرے ذہن میں تلاطم برپا کر رہی۔ مجھے ہوش اس وقت آیا جب میں دیے ہوئے پتے کے عین مطابق اس مکان کے سامنے پہنچ گیا جس کے پھاٹک پر پیتل کی گول تختی میں صرف اڑتالیس کندہ تھا۔ جب تک یہ سنگین مکان باقی تھا، اس کا نمبر بھی وہی رہنا تھا۔ اسی لیے عقل مند مالک جائیداد نے مکان پر نمبر کی مستقل تختی نصب کرائی ہوئی تھی۔ مکین شاید کرائے پر آتے جاتے رہتے ہوں گے، اس لیے ان میں سے کسی کے نام کے اظہار کی ضرورت نہیں سمجھی گئی تھی۔

اس گیٹ پر ہارن بجانے سے پہلے ہی میری نگاہ ستون میں نصب اسپیکر فون پر پڑ گئی۔ انجن بند کیے بغیر میں نے گیئر نیوٹرل کر کے ہینڈ بریک لگایا اور انٹرکام کے اسپیکر کی جالی پر لگا ہوا بٹن دبا دیا۔

"کون ہے؟" اس کے بعد فوراً ہی ویرا کی آواز سنائی دی تھی۔

"میں الیکٹرک لاک کھول رہی ہوں، بزر سنائی دینے سے پہلے ہی دروازہ کھول لینا۔" میرا نام سن کر ویرا نے ہدایت کی۔ میں پہلے ہی دیکھ چکا تھا کہ عریض آہنی پھاٹک میں ذیلی کھڑکی کے بجائے برابر میں ایک چوبی دروازہ بھی تھا جو صرف آدمیوں کی آمد و رفت کے لیے استعمال کیا جا سکتا تھا۔

"دروازہ نہیں پھاٹک کھولو، میرے پاس گاڑی بھی ہے۔" میں نے اسے آگاہ کیا۔

"چوبی دروازہ کھول کر اندر آؤ اور پھاٹک کا بولٹ کھول لو۔ پھاٹک مقفل نہیں ہے۔" اسی کے ساتھ چوبی دروازے کی طرف سے بزر کی ہلکی سی آواز ابھرنے لگی۔

اس کی ہدایت پر عمل کرتے ہوئے میں نے گاڑی اندر داخل کر کے پھاٹک دوبارہ بولٹ کر دیا۔ وہ مکان بہت وسیع اور عریض تھا۔ پھاٹک سے کار پورچ سے ہو کر برآمدے تک جانے والی پختہ روش ختم ہوئی تو وہاں داخلی دروازے کے سامنے ویرا خود میرے استقبال کے لیے موجود تھی۔

"ملازموں سے دروازہ یا پھاٹک کھلوانا بد تہذیبی بلکہ بزدلی میں شمار ہوتا ہے۔" میں نے کار سے اترتے ہوئے قدرے ناخوشگوار لہجے میں کہا۔

"باتیں بنانے کے بجائے جلدی اندر آ جاؤ۔" اس نے برا مانے بغیر کہا۔ "اتنے بڑے گھر میں اکیلا رہنے کی وجہ سے ایسی مجبوریاں پیش آتی رہتی ہیں۔"

"ایسی بھی کیا کفایت؟ تم کم از کم ایک چوکیدار تو رکھ ہی سکتی ہو۔"

"بات کفایت کی نہیں، پرائیویسی کی ہے۔" وہ میرے ساتھ آراستہ اور پرشکوہ ڈرائنگ روم میں داخل ہوتے ہوئے بولی۔ "انٹرویو کے بعد تم دوسرے آدمی ہو جسے میرے اس ٹھکانے کا علم ہوا ہے۔"

"دوسرا نہیں، تیسرا کہو۔" میں نے اس کی تصحیح ضروری سمجھی۔ "دوسرا تو وہ ہے جس کے استقبال کے لیے تم نے مجھے یہاں بلایا ہے۔ اس کی طرف سے کوئی نئی کال تو نہیں آئی؟"

"نہیں!" وہ ایک صوفے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے بولی۔ "باہر کا موسم تم نے کیسا پایا؟"

"مطلع صاف ہے۔ سچی بات یہ ہے کہ تمہارے پھاٹک پر پہنچنے تک میں غزالہ کے بارے میں اتنی گہری سوچوں میں ڈوبا ہوا تھا کہ گرد و پیش کا جائزہ لینا ہی بھول گیا۔"

وہ اس موضوع کو ختم کر کے غزالہ کے بارے میں سوالات کرنے لگی۔ چند ثانیے تک تو میں اسے جوابات دیتا رہا، پھر میں نے اسے روک دیا۔

"فی الحال تمہارا اتنا ہی جاننا کافی ہے جو میں تمہیں بتا چکا ہوں۔ اب وہ کام کرو جس کے لیے ہم یہاں اکٹھے ہوئے ہیں۔ ایسا نہ ہو کہ تمہارا وہ نامعلوم شیدائی آ پہنچے اور ہم بیٹھے ہی رہ جائیں۔"

"ایف ایم ٹرانسمیٹر میں نے ٹیپ سے اس سنٹر ٹیبل کے نیچے چپکا دیا ہے۔" وہ اپنے سامنے رکھی ہوئی میز کی طرف اشارہ کرتے ہوئے بولی۔ "جبکہ ٹرانزسٹر، ہیڈ فون اور ٹیپ ریکارڈر کے ساتھ پیانو پر رکھا ہوا ہے۔ ایک بار تم اسے مانیٹر کر لو تو بہ آسانی ہماری گفتگو کا ایک ایک لفظ سن سکو گے۔"

میں فوراً ہی پیانو کی طرف بڑھ گیا۔ ویرا وقفے وقفے سے بولتی رہی اور میں اس سے کافی دور پیانو کے قریب بیٹھا ٹیوننگ کرنے کی کوشش کرتا رہا۔ پورے ایف ایم بینڈ پر سوئی گھمانے کے باوجود جب کوئی کامیابی نہ ہوئی تو میرے چہرے پر تشویش دیکھ کر ویرا ہی کو ایک اور کام کرنے کا خیال آیا اور اس نے قالین پر بیٹھ کر میز کے نیچے جھانکتے ہوئے ایک

کا سوئچ آن کر دیا۔ چند ثانیوں میں ویرا کی آواز ٹرانسمیٹر پر سنائی دینے لگی۔

"مجھے بتاؤ کہ مجھے کہاں چھپنا ہوگا؟" میں نے یہ کام ختم ہونے کے بعد اس سے سوال کیا۔

"کسی بھی ایسی جگہ چھپ جانا جہاں سے اسے دیکھ سکو اور ضرورت پیش آنے پر فوراً مداخلت کر سکو۔" پھر وہ اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے بولی "تمہیں ابھی سے ان سب باتوں کی کیا فکر ہے۔ ابھی تو گیارہ ہی بجے ہیں۔ وہ بارہ بجے آئے گا۔ اس دوران میں تم مجھے عزرا کے بارے میں بتاؤ۔"

"بارہ بجے آنا ضرور تھا لیکن اب نہیں آؤں گا۔" اچانک کمرے میں ایک اجنبی مردانہ آواز سنائی دی اور ہم دونوں ہی حیرت سے اچھل پڑے۔ ویرا کی آنکھوں میں حیرت کے ساتھ ہی سراسیمگی نظر آنے لگی تھی۔

"میرے آنے کی شرط یہی تھی کہ تم مجھ سے تنہا ملو گی۔ لیکن تم نے یہ شرط توڑ دی ہے۔ اس لیے مجھے مجبوراً وہ بگ سسٹم استعمال کرنا پڑ رہا ہے جو تمہاری لاعلمی میں کئی دن سے یہاں نصب ہے۔" اجنبی آواز گونج رہی تھی۔

"تم کون ہو اور مجھ سے ملاقات میں اتنی رازداری کے متمنی کیوں ہو؟" ویرا نے سوال کیا۔ اس دوران میں نے آواز کے رخ کا اندازہ لگا لیا تھا اور دائیں سمت دبے قدموں اس کی طرف بڑھ رہا تھا۔

"میری رازداری کے اسباب پچھلی قسم کے ہیں جو تم کو حفاظتی اقدام پر مجبور کر چکے ہیں۔ کسی بھی بڑے کام میں بڑے دل کی سلامتی تمام نتائج پر فوقیت رکھتی ہے اور تم ..."

"تو تم یہ کہنا چاہتے ہو کہ ..." ویرا نے اس کی بات کاٹ کر کہنا شروع کیا لیکن اسی لمحے کمرا عجیب سی ریڈیائی گونج سے بھر گیا۔

میرے لیے وہ کوئی نئی بات نہیں تھی۔ اس وقت اجنبی نے ہم سے کسی دو طرفہ ٹرانسمیٹر کے ذریعے لاسلکی رابطہ قائم کیا ہوا تھا اور ایسے ریڈیائی رابطوں میں ایک طرف کا پیغام مکمل ہونے سے پہلے دوسرا فریق بھی بولنا شروع کر دے تو دونوں میں سے کسی طرف کا کوئی لفظ نشر نہیں ہوتا اور ریسیور پر بے ہنگم ریڈیائی شور سنائی دینے لگتا ہے جو کسی ایک کے خاموش ہونے تک برقرار رہتا ہے۔

ویرا کے لیے بھی وہ مواصلاتی شعبدے نئے نہیں تھے۔ اس لیے صورت حال کا ادراک ہوتے ہی وہ یکلخت خاموش ہو گئی اور کمرے میں ایک بار پھر وہی اجنبی مردانہ آواز سنائی دینے لگی۔

"اب تم نے سمجھ لیا ہوگا کہ میں کیسے تم سے مخاطب ہوں۔ از راہ کرم اب میری بات پوری ہونے سے پہلے نہ بولنا۔ آج میری اور تمہاری ملاقات کا امکان ختم ہو گیا ہے لیکن میں زیادہ دیر انتظار نہیں کر سکتا۔ اس لیے ہمیں اب ایک دوسرے سے دور رہ کر اسی طرح مذاکرات کرنا ہوں گے۔"

"تم بے دھڑک بولتے چلے جاؤ۔ میں سن رہی ہوں۔" اس کے خاموش ہو جانے پر ویرا نے کہا۔

"مجھے چھوٹا اسلحہ اور مشین گنیں درکار ہیں۔ تمہارے پاس جتنی کھیپ موجود ہے میں اس کا خریدار ہوں۔ ادائیگی نقد اور تمہاری مرضی کے مطابق ہوگی۔"

"تم مجھے پہلے رابطے میں بھی بتا چکے ہو کہ تم غیر قانونی اسلحے کی تجارت کرتی ہے۔ اس وقت میں نے تمہاری تردید کرنا مناسب نہ سمجھی لیکن اب تم اپنا منہ کھول ہی بیٹھے ہو تو سن لو کہ سوسائٹی پاکستان سے باہر بہت کچھ کرتی ہے مگر یہاں ہم اسلحے کے لین دین سے دور رہتے ہیں۔ کیونکہ پچھلے چند برسوں سے یہ صوبہ حساس علاقوں میں شمار ہونے لگا ہے اور یہاں غیر قانونی اسلحے کی کوئی بھی قابل ذکر مقدار طاقت کے توازن پر اثر انداز ہو سکتی ہے۔"

"ایک بالغ آدمی کو پریوں کی کہانی سنا کر بہلانے کی کوشش نہ کرو۔ مجھے معلوم ہے کہ لاہور میں تباہ ہونے والا لائیڈز کا گیراج کس کی ملکیت تھا اور اس کے زمین دوز تہ خانوں میں کیا سامان ذخیرہ کیا ہوا تھا۔"

"ہماری پالیسی میں تبدیلی بھی لائیڈز کا گیراج والے حادثے کے بعد آئی ہے۔" ویرا پوری مضبوطی کے ساتھ اپنے موقف پر ڈٹی ہوئی تھی۔ "اور پھر ہم جہاں بھی اسلحہ فراہم کرتے ہیں جانے پہچانے لوگوں سے معاملہ کرتے ہیں۔ اجنبیوں سے ہم کسی قیمت پر کوئی سودا نہیں کرتے۔"

"ہو سکتا ہے تمہارے جانے پہچانے لوگ بھی پہلی ڈیل کے وقت وہ بھی اجنبی رہے ہوں گے۔ یہ بتا دوں کہ اس وقت اسلحہ میری ضرورت ہے اور میں تمہیں اس کے بہت معقول دام دے سکتا ہوں۔"

"ایسے خریداروں کی یہاں ایک قطار لگ سکتی ہے۔ تم جس سے چاہو سودا کر سکتے ہو۔ پاکستان ہی میں کئی لوگ یہ کام کرتے ہیں۔"

"مجھے زیادہ تعداد میں اسلحہ درکار ہے۔ پھر جو کچھ میں چاہتا ہوں وہ تم ہی مجھے فراہم کر سکتی ہو۔ میرے مطلوبہ اسلحے تک دوسروں کی رسائی بہت مشکل ہے۔"

"تم اینٹی ایئرکرافٹ گنوں کے خواب تو نہیں دیکھ رہے؟"

ویرا نے چبھتے ہوئے لہجے میں کہا۔

"رزل ہاتھیں تو کیا ہی بات ہے لیکن میری اصل دلچسپی ہلکے ہتھیار، ولن اور ان کے میگزین میں ہے۔ اسٹنگر میزائل اور ان کے لانچروں کی بھی ضرورت ہے۔"

"تم کیوں نہیں کہتے کہ تم گوریلا جنگ کے امریکی ہتھیاروں میں دلچسپی لے رہے ہو؟"

"تم خود ہوشیار ہو تو مجھے آنکھ کھلنے کی کیا ضرورت ہے؟"

"لیکن زیر زمین دنیا کے لوگوں کی ضروریات عام طور پر ایسی ہی ہوتی ہیں۔ تم تخریب کاری یا دہشت گردی کے کسی منصوبے کو روبہ کار لانا چاہتے ہو؟"

"اہمیت اسلحے سے زیادہ ان ہاتھوں کی ہوتی ہے جن سے وہ چلایا جاتا ہے۔ ہمارا مشن بہت اعلیٰ اور ارفع ہے۔ یہ سب اسلحہ سرحدوں کی حفاظت کے لیے استعمال ہوگا۔"

"کیا تم کسی خفیہ سرکاری محکمے کے اہلکار ہو؟" ویرا نے میری طرف دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"تمہارا اندازہ درست ہو تب بھی میں اس کا اعتراف نہیں کروں گا۔"

میں نے محسوس کیا کہ وہ الجھی الجھی گفتگو کر رہا تھا۔ خاص طور پر اپنی ذات اور اپنے مقاصد کے بارے میں ابہام پیدا کرنے کا کوئی موقع ضائع نہیں کر رہا تھا۔

"اعتراف نہیں کرو گے تو تمہیں سرحد کی حفاظت کا دعویٰ مشکوک نظر آنے لگے گا۔" ویرا کے اس تبصرے پر مجھے خوشی ہوئی کہ وہ بھی ان ہی خطوط پر سوچ رہی تھی جو میرے ذہن میں جنم لے رہے تھے۔

"شی کسی معاہدے کے تحت اسلحہ نہیں بیچتی جو تم میرے مقاصد میں اتنی دلچسپی لے رہی ہو۔"

"لیکن تم شی سے زیادہ میرے لیے اجنبی ہو۔ تم نے پہلے کبھی ہم سے واسطہ ڈالا ہوتا تو تمہیں معلوم ہوتا کہ شی اصولوں پر چلنے والوں کی تنظیم کا نام ہے۔"

"میں جانتا ہوں۔" اس کا لہجہ تلخ ہوگیا۔ "جو لوگ اسلحے اور ہیروئن کی آمدنی پر چلتے ہوں ان کی اصول پسندی کسی وضاحت کی محتاج نہیں ہوتی۔ تم اصل موضوع سے بھٹک رہی ہو۔"

مجھے اندازہ تھا کہ وہ اپنے اس سسٹم پر ابتدا ہی سے ہماری گفتگو سن رہا تھا اور میرے وجود سے باخبر تھا اس لیے میرا خاموش رہنا ضروری نہیں تھا۔ اس بار میں نے اشارے سے ویرا کو خاموش کر دیا اور نامعلوم شخص سے گفتگو آگے بڑھانے کا کام خود سنبھال لیا۔

"اگر تم سرکاری آدمی ہو تو یہ امکان بھی ہے کہ تم ہمیں گھیرنے کی کوشش کر رہے ہو۔" میں نے اس کے پیدا کیے ہوئے ابہام سے فائدہ اٹھاتے ہوئے کہا۔ "سرکاری اہلکار چوروں کی طرح چھپ کر سودے نہیں کرتے۔ وہ تو سامنے آکر ٹھکے کی چوٹ پر اپنا کمیشن طے کرتے ہیں۔ اس کے ساتھ تم نے سرحدوں کی حفاظت کی بات بھی کی ہے۔ میرا خیال ہے کہ تمہاری یہ بات سچ ہے لیکن ہمیں یہ معلوم نہیں کہ تم کس ملک کی سرحدوں کی حفاظت میں دلچسپی لے رہے ہو۔ پاکستان کی یا اس کے کسی ناراض پڑوسی کی سرحدوں کی؟"

"مادام نے تمہیں ذہین کہہ کر مخاطب کیا تھا۔ مجھے خوشی ہے کہ تم نرے محافظ ہی نہیں ہو بلکہ اہم معاملات میں دخیل بھی ہو سکتے ہو۔ مادام غیر ملکی ہے۔ تمہاری قومیت مجھے معلوم نہیں لیکن میں اتنا ضرور جانتا ہوں کہ مجرم کا کوئی وطن نہیں ہوتا وہ صرف اپنی ذات کے لیے کماتا اور زندہ رہتا ہے۔ اس بات سے تمہیں کیا فرق پڑتا ہے کہ میری ہمدردیاں کس ملک کے ساتھ ہیں۔ سمجھنے والی بات یہ ہے کہ ایسے خطرناک سودے آدمی اپنی سرزمین پر سب سے زیادہ آرام، اطمینان اور حفاظت کے ساتھ کرتا ہے۔"

اس کے دلائل کمزور تھے۔ میں نے بھانپ لیا کہ وہ جھوٹ بول رہا تھا۔ اس کا تعلق یقیناً سرحد پار کی کسی غیر دوستانہ سلطنت سے تھا۔ وہ کھل کر جھوٹ اس لیے نہیں بول پا رہا تھا کہ سودا بن جانے کے بعد مال کی ترسیل کے مقام اور رقم کی ادائیگی کے مراحل سامنے آتے تو وہ باتیں خود بخود کھل سکتی تھیں۔ لیکن میں اسے یہ احساس نہیں دلانا چاہتا تھا کہ میں نے اس کا جھوٹ پکڑ لیا تھا۔

مجھے اخبارات اور سیاست سے کبھی بھی زیادہ دلچسپی نہیں رہی تھی مگر میرا خیال تھا کہ وہ کسی دشمن ملک کا ایجنٹ تھا۔ اپنے ملک کی خفیہ ایجنسیوں کے ذریعے اس نے شی اور ویرا کے بارے میں معلومات حاصل کرنے کے بعد پاکستان کی سرزمین پر اس سے رابطہ قائم کیا تھا مگر بدقسمتی سے وہ میرے بارے میں کچھ نہیں جانتا تھا۔ اس کی معلومات کے ذرائع وافی ہوتے تو ویرا کے ساتھ ہی میرے نام اور کام سے بھی واقف ہوتا کہ ایک زمانے میں میں خود بھی شی میں بہت زیادہ فعال رہنے کے بعد بتدریج شی سے تصادم کی راہ پر چل نکلا تھا۔

"ویرا نے تمہیں بتا دیا ہے کہ اب پاکستان میں شی اسلحے کی تجارت نہیں کرتی لیکن ویرا کے بین الاقوامی رابطے ہیں، یہ تمہارا سودا کرا سکتی ہے۔ اس کے لیے تمہیں مطلوبہ سامان کی فہرست کے ساتھ ذاتی طور پر ہم سے ملنا ہوگا تاکہ ہم اپنے ذرائع سے

تمہارے بے ضرر ہونے کے بارے میں تصدیق کرا سکیں۔"
"اور اگر میں اس سے انکار کر دوں؟" اس کا لہجہ تمسخر آمیز ہو گیا جیسے میں نے اس سے کسی انہونی بات کا مطالبہ کر دیا ہو۔
"پھر کچھ نہیں ہو سکتا۔ تم وڈیک کے بارے میں مخبری کر کے اسے ماریانا گیبرائیل کی سفری دستاویزات پہ پاکستان میں داخل ہونے کے جرم میں گرفتار اور پھر شاید ملک بدر تو کرا سکتے ہو لیکن ہمارے خلاف اپنا کوئی اور الزام ثابت نہیں کر سکو گے۔ ویرا کا تمہارا بنا ہمارے کسی پروگرام کا حصہ ہے۔ ہم ہر کام قانون کی حد سے باہر رہ کر صاف ستھرے انداز میں سرانجام دیتے ہیں جس پر کوئی انگشت نمائی نہیں کر سکتا۔"
"مخبری تو گھٹیا اور بجھورے حریف کرتے ہیں۔ میں اپنا کام نکالنا اچھی طرح جانتا ہوں مگر میری مخلصانہ کوشش یہ ہو گی کہ ہم دوستانہ فضا میں کسی سمجھوتے پر پہنچ جائیں۔"
"مل بیٹھ کر ہی کوئی راہ نکالی جا سکتی ہے۔" ویرا کے اشارے پر میں اپنا فقرہ مکمل کر کے خاموش ہو گیا اور اس نے فوراً ہی بولنا شروع کر دیا۔
"ڈینی کی تجویز معقول ہے۔ تم ہماری بہت سی کمزوریوں سے واقف ہو جبکہ ہم تمہارے بارے میں کچھ بھی نہیں جانتے۔ اس لیے ہم سے ملنے میں تمہیں کوئی خطرہ لاحق نہیں ہونا چاہیے۔ آپس میں ملے بغیر ہم کسی نتیجے تک نہیں پہنچ سکتے۔ تم جب چاہو ہم سے مل سکتے ہو۔"
"میں نے احتیاط کے طور پر تمہارے گھر کو بگ کرا لیا تھا تاکہ ملاقات سے پہلے تمہاری تیاریوں سے آگاہ رہ سکوں اور تم نے مجھے مایوس کیا ہے۔ تم بار سے آئی ہوئی ہو۔ تم سے ملنے میں مجھے کوئی خطرہ نہیں تھا لیکن تمہارے علاوہ میں کسی اور سے نہیں مل سکتا۔ یہ میرے اصولوں کے خلاف ہے۔ اسی اصول کی پاسداری کے لیے میں نے تمہارے گھر میں گفتگو سننے کے آلات نصب کرائے تھے ورنہ مجھے یہ خطرہ مول لینے کی کوئی ضرورت نہیں تھی۔"
"چلو! اب میں تم سے تنہا ہی ملوں گی۔" ویرا نے مجھے آنکھ سے اشارہ کرتے ہوئے اسے پیشکش کی۔
اس کی خفیف سی ہنسی کی آواز سنائی دی پھر وہ بولا۔ "میں یہ خطرہ مول نہیں لے سکتا۔ تم یہ کیوں بھول رہی ہو کہ تمہارا آقا بھی لا ابند بھی ذاتی تحفظ کے اسی اصول پر برسوں سے عمل پیرا ہے اور کوئی بھی صورت حال اسے کسی کے سامنے آنے پر مجبور نہیں کر سکی ہے۔"
"جہاں ذاتی نمائندگی ناگزیر ہو وہاں وہ اپنے با اعتبار نمائندہ سے کام لیتا ہے۔ تم بھی اپنے کسی آدمی کو بھیج سکتے ہو جو ہمارے سوالات کے جواب دے سکے۔"
"مشکل ہے۔ تم جیسی ہوشیار اور ذہین عورت سے معاملات طے کرنے کے لیے میرے پاس کوئی پائے کا آدمی نہیں ہے مانی بڑے سودے کو مجھے خود ہی طے کرنا ہو گا۔"
"پھر تمہیں کوئی اور بات کرنی چاہیے۔" ویرا نے دو ٹوک لہجے میں وہ بات وہیں ختم کرنا چاہی۔
"اگر میں تمہارا کوئی اہم کام کرا سکوں، تب کیا صورت حال ہو گی؟" قدرے پس و پیش کے بعد اس کی ترغیب آمیز آواز سنائی دی۔
"پتا نہیں تم کس کام کا حوالہ دے رہے ہو۔ اس پر بات کرنے سے پہلے میں یہ جاننا چاہوں گی کہ یہ سودے بازی ہو گی یا بلیک میلنگ کی کوئی دھمکی؟" ویرا اس پر حاوی رہنا چاہ رہی تھی۔
"دونوں میں کوئی نمایاں فرق نہیں ہے۔" اس کی طرف سے جواب آیا۔
"سودے بازی یکطرفہ ہوتی ہے۔ بلیک میل کے سامنے گھٹنے نہ ٹیکنے پر نقصان اٹھانا پڑتا ہے۔"
"جو نقصان ہونے والا ہے وہ تو تمہارے ذہن میں بھی ہے۔ مجھ سے معاملہ کر کے تم اس نقصان سے محفوظ رہ سکتی ہو۔ بات نہ بننے کی صورت میں وہی ہو گا جو ہونے والا ہے۔ میں اس میں دخل نہیں دوں گا۔"
"یہ ایک باعزت تجویز ہے لیکن میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ تم میرے کس معاملے کا ذکر کر رہے ہو۔ فی الحال تو میرے سامنے ایسا کوئی مسئلہ نہیں ہے۔"
"تمہاری اور ڈینی کی گفتگو میں نے ابتدا سے سنی ہے۔ تم دونوں غزالہ نامی کسی ایسی لڑکی کے بارے میں فکر مند ہو جسے جانوما چیچی نے حوالات سے اغوا کر لیا ہے۔ میرا خیال ہے کہ میں اس بارے میں تمہارے کام آ سکتا ہوں۔"
"ہمارے کام آنے کی ایک ہی صورت نظر آتی ہے کہ جانوما تمہارا آدمی ہو۔ اس جیسے لوگ تاوان اور طاقت کو بھی خاطر میں نہیں لاتے اور لڑتے لڑتے ایک دن کسی پاگل کتے کی طرح مارے جاتے ہیں۔"
"جانوما چیچی میرا آدمی ہے۔ اس کے فرار کی منصوبہ بندی بھی میں نے ہی کرائی تھی لیکن مجھے یہ علم نہیں تھا کہ وہ فرار ہوتے ہوئے بھی اپنے ساتھ ایک ایسی لڑکی کو اٹھا لے جائے گا جو کسی بھی طرح تمہارے لیے اہم ہو سکتی ہے۔ میں چاہوں تو اس لڑکی کو کوئی نقصان پہنچنے سے پہلے عزت کے ساتھ تمہارے حوالے کر سکتا ہوں۔"

"جانو جاچی سے اپنا تعلق ظاہر کر کے تم نے اپنا بھرم کھول دیا ہے۔ تم کسی خفیہ سرکاری محکمے کے اہلکار تو ہرگز نہیں ہو سکتے۔ ورنہ خود پر قابو رکھتے ہوئے غزالہ کے معاملے میں کسی غیر معمولی جوش کا مظاہرہ نہیں کر رہی تھی بلکہ اس نے اپنی جرح کا مرکز اسی کی اصلیت کو بنایا ہوا تھا۔

"یہ تمہارا مفروضہ ہے جس کا حقائق سے کوئی تعلق ضروری نہیں۔ تم جانتی ہو کہ جانو جاچی یا اس جیسے دوسرے جرائم پیشہ لوگ سرکاری اہلکاروں کی سرپرستی ہی میں پروان چڑھتے ہیں۔ اس بحث میں پڑ کر تم اصل موضوع سے بھٹک رہی ہو۔ یہیں وقت ضائع کرنے کے بجائے غزالہ کے بارے میں بات کرنی چاہیے۔ جانو کے آدمی اسے کراچی سے نکال لے گئے تو یہ معاملہ طول پکڑ سکتا ہے۔"

ویرا استفسار طلب نگاہوں سے میری طرف دیکھ رہی تھی لیکن میں نے کسی ردعمل کا اظہار نہیں کیا۔ میرے کچھ کہے بغیر بھی ویرا جانتی تھی کہ میں غزالہ کو اس ذلت آمیز قید سے ہر صورت میں نجات دلوانا چاہتا تھا۔ وہ غزالہ کی مدد کے بدلے شی سے مخصوص قسم کے ہتھیاروں کی ایک بڑی کھیپ خریدنا چاہ رہا تھا جو شی یا ویرا کے لیے کوئی نامناسب مطالبہ نہیں تھا۔ وہ لوگ تو خود ایسے دہشت گردوں اور تخریب کاروں میں اسلحہ کھپانے کے لیے کوشاں رہتے تھے۔

"ہم غزالہ کی آبرو مندانہ واپسی چاہتے ہیں لیکن اس کی صورت کیا ہو گی؟" چند ثانیوں کے بوجھل سکوت کے بعد ویرا نے اس سے سوال کیا۔

"جو کچھ طے ہو جائے اس پر نیک نیتی کے ساتھ عمل ہونا چاہیے لیکن میں کوئی خطرہ کسی بھی مول نہیں لوں گا۔ غزالہ کو میں اپنی حفاظت میں لے لیتا ہوں۔ اسی ٹرانسمیٹر پہ میں تم سے اس کی بات کرا دوں گا۔ اس کے بعد ہمارا سودا طے ہو گا۔ مال کی وصولیابی کے وقت سودے کی رقم کے ساتھ غزالہ تمہارے حوالے کر دی جائے گی۔ اس بندوبست میں کہیں بھی خلل آیا تو اس کے نتائج غزالہ کو بھگتنا ہوں گے۔ میں اس کے ساتھ ایسا سلوک کروں گا جس کا عشر عشیر بھی جانو جاچی کے وہم و خیال میں نہیں آ سکا ہو گا۔"

"تمہاری بدعہدی کی صورت میں ہم کہاں جائیں گے؟" ویرا نے سوال کیا۔ "ہمارے لیے تو تم محض ایک آواز ہو جس کا تعاقب نہیں کیا جا سکتا۔"

"میں تمہیں مؤثر ضمانتیں فراہم کر سکتا ہوں۔" اس کا لہجہ پُراعتماد تھا۔ "پھر تم آخری مرحلہ آنے تک سودا منسوخ کر سکتی ہو۔ یہ سمجھنے کی کوشش کرو کہ غزالہ تو اب بھی محفوظ نہیں ہے۔ میری مداخلت سے اسے تحفظ مل جائے گا۔ میں نے تم سے کوئی بدعہدی کی تو مجھے کیا مل جائے گا؟ غزالہ تو میرے لیے ایک ان دیکھی لڑکی ہے۔ میں حسینۂ عالم کی خاطر بھی اپنا یہ سودا خراب نہیں کروں گا۔ جس کے لیے میں نے اتنے پاپڑ بیلے ہیں۔"

"یہ اسلحہ تمہیں الف ڈاکو ٹولے کے لیے درکار ہے جو تمہاری سرپرستی میں پل رہے ہیں؟" میں نے دخل دیتے ہوئے سوال کیا۔

"اسلحہ بیچنے کے بعد تمہاری ذمے داری ختم ہو جاتی ہے۔ اس کے لیے میں [illegible]؟ تمہاری سوچ بہت محدود معلوم ہوتی ہے۔ مجھے ویرا کو بات کرنے دو۔"

"تمہیں کیا کیا درکار ہے؟" ویرا نے مجھے خاموش رہنے کا اشارہ کرتے ہوئے سوال کیا۔ وہ میری الجھن کا سبب سمجھ رہی تھی۔ وہ اچھی طرح جانتی تھی کہ میں نے محض پاکستان کی فلاح کی خاطر شی سے مخاصمت مول لی تھی۔ مجھے یہ گوارا نہیں تھا کہ میں خود اپنے ہاتھوں سے اپنے لوگوں کو بیرونی کے لاعلاج عذاب میں مبتلا کر دوں اور یہ بات رنجیدہ کن تھی کہ غزالہ کی سلامتی کے نام پر وہ شخص اسلحے کا طالب تھا۔ غیر قانونی اسلحہ جہاں اور جس کے پاس بھی ہو، کبھی امن اور فلاح کی آبیاری کے لیے استعمال نہیں ہوتا اور دہشت گرد گروہوں کے ہاتھ لگ جائے تو سرحدوں کا طاعون بن کر ملکوں کے جغرافیے کو بدلنے لگتا ہے۔ وہ دونوں ہی صورتیں میرے لیے تکلیف دہ تھیں۔ شی اپنے طور پر جو چاہتی وہ کر سکتی تھی لیکن غزالہ کے حوالے سے جو کچھ ہوتا ہوا نظر آ رہا تھا وہ اچھا نہیں تھا۔

"آپ کی پوری فہرست آج شام تک تمہیں مل جائے گی۔" دوسری طرف سے جواب آیا تھا۔

"اصولی اتفاق رائے سے پہلے میں وہ فہرست سننا چاہتی ہوں۔" ویرا نے اصرار کیا۔

اس نے فہرست پڑھنا شروع کی جس میں سب سے ہلکا ہتھیار سب مشین گن تھا۔ ہلکی مشین گنوں اور راکٹ لانچروں تک پہنچتے اسلحے کی وہ فہرست زیادہ طویل نہیں تھی لیکن اس خطرناک اسلحے کی مقدار سن کر میری آنکھیں فرطِ حیرت سے کھلی کی کھلی رہ گئیں۔ اس سے آگے اس اسلحے کے [illegible] مطلوبہ تعداد تو ہوش ربا تھی۔ رائفل کی طرح شانے سے فائر کیے جانے والے ہلکے لانچروں کے لیے دو ہزار ایسا اسٹنگر میزائل

فہرست میں شامل تھے۔ یہ کہا ہی نہیں جا سکتا تھا کہ ان ہتھیاروں کی فراہمی کے لیے ایک گمنام فرد ذاتی سطح پر دلچسپی لے رہا تھا۔ وہ تعداد اور مقدار اتنی زیادہ تھی کہ اس کے سہارے ایک نئی اور طاقت ور ترین گوریلا آرمی کھڑی کی جا سکتی تھی جو نہ صرف زمینی نشانوں کو نیست و نابود کرنے پر قادر ہوتی۔ بلکہ نیچی پرواز کرنے والے طیاروں اور ہیلی کاپٹروں کو بھی میزائل سے مار گرا سکتی تھی۔

"بھٹی ہتھیاروں کا لین دین ضرور کرتی ہے اور پاکستان سے باہر کرتی ہے لیکن اتنے بڑے ذخیرے کے لیے میں اپنے طور پر کوئی سودا نہیں کر سکتی۔ اس کے لیے مجھے اپنے اوپر والوں سے منظوری لینا ہوگی۔" ویرا نے کہا۔

"اس منظوری میں کتنا وقت لگ جائے گا؟" اس نے سوال کیا۔

"فون پر شام تک معاملہ طے ہو سکتا ہے۔ ابھی تو یورپ میں صبح بھی طلوع نہیں ہوئی ہوگی لیکن مجھے ڈر ہے کہ موجودہ سیٹ اپ کے ساتھ ہم اسلحے کی اتنی بڑی کھیپ پاکستان میں نہیں لا سکیں گے۔"

"لیکن میرے لیے یہ بہت ضروری ہے۔" اس نے اور زور دے کر کہا تھا۔ "مجھے مال ہر صورت میں سانگھڑ یا تھرپارکر کے کسی سرحدی قصبے میں ملنا چاہیے۔"

"اگر یہ سندھ بلسبت [?] سرحد پار راجستھان کے کسی علاقے میں مل جائے تو کیا رہے گا؟" ویرا نے جیسے آنکھ مار کر سوال کیا جو اسے بڑی حد تک بے نقاب کر سکتا تھا۔

"نہیں۔" اس کا جواب فیصلہ کن تھا۔ "مال سرحد سے ادھر ہی ملنا چاہیے۔ سرحدوں پر آج کل کشیدگی ہے۔ دونوں طرف فوج کی بھاری تعداد مامور ہے اور دن رات گشت جاری رہتا ہے۔ میں اپنا کام لگا کے راجستھان سے اس طرف نکلوا سکوں گا۔ زیادہ مجبوری ہو تو میں دو کھیپیں بھی قبول کر سکتا ہوں۔"

"مجھے اندازہ ہے کہ بحری راستہ ہمارے لیے مخدوش ہو گا۔ دیکھنا ہوگا کہ رن کچھ کے علاقے میں ہم لانچ کے ذریعے کسی گھاٹ پر مال اتار سکیں گے۔" ویرا نے پرخیال لہجے میں اظہار رائے کیا۔

"یہ یاد رکھنا کہ وہ بہت گندی سمندری دلدل ہے جس کے درمیان چند نالیوں میں ہی سفر کیا جا سکتا ہے۔ ان اطراف میں گشت کرنے والے ہی ان راستوں کو پہچان سکتے ہیں۔ سٹو لوگ دلدل میں پھنس گئے تو تیر کر بھی ساحل تک نہیں پہنچ سکیں گے۔ اس لیے میں رن کچھ کے بحری راستے کا مشورہ نہیں دوں گا۔"

"وہ میرا یا تمہارا مسئلہ نہیں ہے۔" ویرا نے بے پروائی سے کہا۔ "ہمارے پاس بحری راستوں اور ان پر چلنے والے عملے کا انتخاب کرنے والے ماہرین موجود ہیں جو تم سے زیادہ سمندری راستوں کو سمجھتے اور جانتے ہیں لیکن میں پیشگی آدھا معاوضہ ہتھیاروں کا اوپر سے اجازت مل گئی تو نصف رقم پیشگی دینا ہو گی۔ مقامی کرنسی میں شرح تبادلہ پر دس فیصد پریمیم دینا ہوگا ورنہ ہم ڈالروں میں ہی رقم لینا پسند کریں گے۔"

"رقم تمہاری مرضی کے مطابق دی جائے گی لیکن پیشگی ادائیگی کے بدلے میں ایسا ضامن فراہم کروں گا جو تم کو قبول ہوگا۔ رقم ڈلیوری پر ہی دی جائے گی۔ ان کچے دھندوں میں یہ بنیادی اصول ہوتا ہے۔ میرے ہاتھ آنے سے پہلے مال پکڑا گیا تو میری کوئی ذمے داری نہیں ہوگی۔"

"میں تمہاری شرائط اوپر پہنچا دوں گی۔ فیصلہ وہیں سے صادر ہوگا۔"

"میں رات کو اسی سسٹم پر تم سے رابطہ قائم کروں گا۔ اس وقت ہم کسی نتیجے پر پہنچ جائیں گے۔ خیرسگالی کے اظہار کے طور پر میں عزالرحمٰن کے لیے ابھی سے کام شروع کر دیتا ہوں۔ وہ مل گئی تو رات کو اس سے تمہاری گفتگو بھی کرا دوں گا۔ یہ یاد رکھنا کہ اب تمہیں ایک دوسرے کے اعتماد پہ پورا اترنا ہوگا۔"

"اعتماد تو اب مجھے اپنے گھر پہ بھی نہیں رہا۔ مجھے باہر جا کے اہم فون کالز کرنا ہوں گی۔ ورنہ تم ہر بات سنتے رہو گے۔ اس وقت میں تمہارے سسٹم کو تلاش کرنے میں اپنا وقت برباد نہیں کر سکتی۔"

"میں نے تمہارا صرف ڈرائنگ روم بگ کرایا ہے۔ باقی گھر محفوظ ہے۔ تم نے میری آواز کی سمت سے یہ اندازہ تو لگا لیا ہوگا کہ اس ریسیور کا اسپیکر سسٹم سفید مرمر کے مجسمے کے ساتھ لگا ہوا ہے۔ تمہاری آواز مجھ تک پہنچانے والا ٹرانسمیٹر فانوس میں لگا ہوا ہے۔ اس کا بٹن آف کر کے تم اپنے گھر کی پوری رازداری بحال کر سکتی ہو لیکن بہتر ہے اس سسٹم کو تباہ نہ کرنا کیونکہ اب یہی ہمارے درمیان رابطے کا کام دے گا۔"

"ہمارے پاس تمہارا مطلوبہ مال اسٹاک میں نہیں ہے۔ اس لیے یہ سب باہر سے ہی منگوانا ہوگا۔ اسی وجہ سے میں نے تمہیں پیشگی ادائیگی کے بارے میں بتایا تھا۔ اس کے متبادل کے طور پر تم نے ضامن کا ذکر کیا ہے۔ اگر تم اس کو ہمارے لیے قابل قبول سمجھتے ہو تو اب اس کا نام بھی بتا دو۔ ہو سکتا

ہے کہ صرف اسی کی وجہ سے ہمارے اوپر والے تم سے سودا کرنے پر آمادہ ہو جائیں۔ عزرائیل کا معاملہ درمیان میں آجانے کے بعد مجھے اس سودے سے دلچسپی پیدا ہو گئی ہے تاکہ پال سے کہہ کر تم سے عزرائیل کو چھڑوا سکوں۔"

"تم بہت دیر کے بعد کھلی ہو۔" ایک گہرے سانس کے بعد اس کی آواز سنائی دی۔ "میرا اندازہ بھی یہی تھا کہ عزرائیل کی صورت میں جانو مانچی نے مجھے ماسٹر ٹرمپ کارڈ مہیا کر دیا ہے۔ تم یقین رکھو کہ وہ کراچی میں ہو یا اندرون میں، میں اسے کوئی گزند پہنچنے سے پہلے اپنی تحویل میں لے لوں گا اور اگر سودے کی تکمیل تک میرے ساتھ کوئی بدعہدی یا چال بازی نہ کی گئی تو میں اسے اپنی بہن اور بیٹی کی طرح تمہارے حوالے کر دوں گا۔ یہ سمجھ لینا کہ اب ہمارے درمیان معاہدے پر عمل کا مرحلہ شروع ہو گیا ہے۔ اس سلسلے میں تمہیں اپنے ضامن کا نام بتانے میں بھی کوئی حرج نہیں سمجھتا۔ ہو سکتا ہے کہ تم اس سے واقف ہو لیکن وہ سری لنکا میں تشی کے ساتھ براہ راست کچھ سودے کر چکا ہے اور آج کل اسلام آباد میں متعین ہے۔ کرنل جمشید پال اس کا نام ہے۔"

وہ نام سن کر پیدا کی آنکھوں میں چمک پیدا ہو گئی لیکن اس نے اجنبی کی بات پر کسی خاص ردعمل کا مظاہرہ نہیں کیا بلکہ بے پروایانہ لہجے میں بولا۔ "یہ نام میرے لیے نیا ہے۔ ہمارے عمل درآمد شروع ہو گیا ہے کہ اب اپنے بارے میں بھی کچھ بتا دو کہ کرنل پال یا کوئی اور کسی بڑوانی کا ضامن تو نہیں بن سکتا۔"

"میری شناخت بلیک کیٹ ڈی ہے۔ کرنل پال اس نام سے آشنا ہے۔" اس کا جواب سن کر میرے پیٹ میں گرہیں سی پڑنے لگیں۔ آخر کار وہی سبب سامنے آ رہا تھا جس کا مجھے اندیشہ تھا۔

کرنل جمشید پال کے نام ہی سے اس کی قومیت کا بخوبی اندازہ لگایا جا سکتا تھا اور اگر وہ اسلام آباد میں متعین تھا تو یقینی طور پر کسی سفارتی عہدے کی آڑ میں اپنا کام کر رہا تھا۔ سری لنکا میں تشی کے ساتھ اس کے سودوں کا حوالہ بھی ایک خاص سمت کی نشاندہی کر رہا تھا۔ سری لنکا میں تامل آبادی کو بڑے پراسرار انداز میں مسلح کر کے مقامی آبادی اور حکومت کے خلاف کھڑا کیا گیا تھا۔ آبادی کے دو مختلف طبقات کو آپس کی خونریزی میں الجھا کر سیاسی سطح پر تامل اور سنہالیوں کے مسئلے کا اسکینڈل کھڑا کیا گیا جس کی آڑ لے کر آخر کار ایک طاقت ور مگر کم ظرف پڑوسی نے اپنی باقاعدہ مسلح افواج سری لنکا میں اتار دی تھیں اور کرنل جمشید پال نے اس دوران میں تشی سے بھاری تعداد میں اسلحہ خریدا تھا تو اس کا مطلب تھا کہ وہ سری لنکا میں بھیجنے والی گوریلا کارروائی کے براہ راست سرپرستوں میں شامل تھا اور اس نے تامل سنہالی تنازعے کو گوریلا جنگ میں تبدیل کرنے میں اہم رول ادا کیا تھا۔

اپنے اس پس منظر کے ساتھ کرنل جمشید پال مجھے ایک مکروہ اور شیطانی کردار نظر آ رہا تھا۔ پاکستان میں سندھ کے سرحدی علاقوں اور اندرون سندھ میں عرصہ دراز سے ڈاکوؤں، قاتلوں اور تاوان وصول کرنے والوں کی سرگرمیاں جاری تھیں۔ مہلک اور جدید اسلحے کی فراوانی سے انھیں اتنی طاقت میسر آ گئی تھی کہ وہ رنگ، نسل، مذہب، زبان اور رشتے کا کوئی لحاظ کیے بغیر اس حد تک شہریوں اور دیہاتیوں کے دشمن ہو گئے تھے کہ بسا اوقات امن و امان قائم رکھنے والی مقامی اور صوبائی فورسز ان کے سامنے مفلوج نظر آنے لگتی تھیں۔

امن دشمن اور شرپسند قوتوں کی وہ شورش اپنی جگہ تھی لیکن اس کے ساتھ ساتھ متعصب نسل پرست گروہوں کو بھی نامعلوم ذرائع سے اسلحے کی کمک مل رہی تھی جو نسلی جنون میں وحشی درندوں کی طرح اپنے جیسے دوسرے انسان کو صرف اس لیے چیر پھاڑ کر رکھ دیتے تھے کہ وہ کسی اور نسل سے تعلق رکھتا تھا یا اس کی مادری زبان نہیں بولتا تھا۔ بعض اوقات پر امن فریقین کو مشتعل کرنے کے لیے نامعلوم دہشت گرد کہیں سے نمودار ہوتے اور دھڑا دھڑ گولیاں برسا کر متعدد بے گناہوں کو ہلاک و زخمی کرتے ہوئے روپوش ہو جاتے تھے۔ ایسی کارروائیوں کے بارے میں بہت سے باشعور لوگ بیرون ملک کی پروردہ بلیک کیٹس کا خود تنظیم کا نام لیتے تھے اور اس پراسرار شخص نے اپنی شناخت ہی بلیک کیٹ بتائی تھی جس میں ڈی کا اضافی حرف شاید اس کی ذاتی شناخت کے لیے تھا۔ اگر وہ تشی سے اسلحے کی بھاری مقدار خرید رہا تھا تو اس کے عزائم بہت صاف اور واضح تھے۔ وہ کرنل جمشید پال کی سرپرستی میں سندھ کے سرحدی علاقے میں باہر سے آئے ہوئے اپنے کارکنوں اور مقامی جرائم پیشہ لوگوں پر مشتمل ایک مسلح اور طاقت ور گوریلا تنظیم قائم کرنا چاہ رہا تھا جو اس کے اشاروں پر امن و امان کو تہ و بالا کر کے صوبے میں عدم تحفظ اور بغاوت کی صورت حال پیدا کر سکے۔ ایسے بحران بلکہ خود ہی اندرونی حالات میں بیرون ملک سے کوئی بھی یلغار مہلک اور تباہ کن ثابت ہو سکتی تھی۔

مجھے صدمہ اس بات کا تھا کہ عزرائیل بدقسمتی سے جانو مانچی کے ذریعے ایسے لوگوں تک پہنچنے والی تھی جو ملک دشمن عزائم رکھتے تھے اور وہ عزرائیل کو ڈیمی تشی سے اپنے خون آشام

ہینڈلنگ نہیں ملتے ہوں گے۔ زرِ مبادلہ فراہم کرو۔ ڈالر ملیں گے ... تمہارا (خوشحالی) کا یقین دلاؤ۔ دو تو میں تمہاری سرزمین کے ہر ٹیل پر اسمگلرز کے ڈھیر لگا سکتی ہوں۔ دن رات چلنے والے اسلحہ ساز کارخانوں کی پیداوار سمندر میں تو نہیں پھینکی جا سکتی نا؟"

وہ جو کچھ جانتی تھی اس میں کتاب سے زیادہ شاید ورثے کا دخل تھا۔ اس کے بدن میں ایک اسمگلر کا خون دوڑ رہا تھا جو عالمی پیمانے پر ہیروئن، دیگر منشیات اور اسلحے کی تجارت میں سر سے پیر تک غرق تھا اس لیے دریا سے بحث کر کے جیتنا آسان کام نہیں تھا۔

میں اس کے گھر سے روانہ ہوا تو میرے ذہن پر سوچنے کے لیے خاصا مواد سوار تھا۔

فلیٹ پر سلطان شاہ اپنے کمرے میں گہری نیند سو رہا تھا۔ میں نے اس کے آرام میں خلل ڈالے بغیر اپنی خواب گاہ سے ٹریڈ لائنز کے دفتر فون کیا تو سینڈرو سے معلوم ہوا کہ جانو ماچھی کے آدمیوں کے بارے میں اسے کوئی نئی بات معلوم نہیں ہو سکی تھی۔ اس کے آدمی فیلڈ میں مصروف تھے اور وہ ان کی کارکردگی کی طرف سے خاصا پُرامید تھا لیکن مجھے اس سے کوئی قابلِ ذکر خبر ملنے کی امید نہیں رہی تھی۔

اگر وہ جانو ماچھی کے فرار ہی کا معاملہ ہوتا تو ریاض تیواڑی سے ہی بہت کچھ معلوم کیا جا سکتا تھا لیکن اس واقعے کے پس پردہ کام کرنے والے بلیک کیٹ ڈی کا کردار سامنے آ جانے کے بعد میری وہ امید ختم ہو گئی تھی۔ غیر ملکی ایجنٹوں کا کام کرنے کا بنیادی اصول یہ ہوتا ہے کہ کسی بھی پیش قدمی سے پہلے وہ اپنے پچھلے نقوش پاشاتے چلے جاتے ہیں تاکہ کوئی ان کے سامنے کا کھوج سراغ نہ لگا سکے۔

جانو ماچھی اور بلیک کیٹ ڈی دونوں ہی اس کہانی کے گم شدہ کردار تھے لیکن ایک نام بہرحال میرے سامنے موجود تھا اور میں اس پر محنت کرنے کا فیصلہ کر چکا تھا۔ کرنل موہن پال ایک سارتی افسر تھا۔ سینڈرو اس کو بہت آسانی کے ساتھ اپنی گرفت میں لے سکتا تھا مگر سینڈرو کو اسلام آباد روانہ کرنے سے پہلے میرا یہ جاننا ضروری تھا کہ فرمان خاں اپنے پیشہ ورانہ انداز میں میرے لیے کیا کر سکا تھا۔

فرمان خان کو پروگرام کے مطابق اپنا دن نفتیشی افسران کے ساتھ گزارنا تھا البتہ پہلے سے طے شدہ پروگرام کے مطابق وہ چار بجے گھر پر موجود ہوتا اس لیے وقت گزاری کی خاطر میں نے جہانگیر کی فیکٹری کا نمبر ملا لیا۔

اس کی دلکش سیلولی سیکرٹری ہی خوش شکل ہونے کے ساتھ خوش آواز بھی تھی اور اس سے بلاوجہ باتیں کیے جانے کو دل چاہتا تھا لیکن اس وقت کی گمبھیر صورت حال نے میرے وجود میں سے خوش دلی کی ہر رمق نچوڑ لی تھی اس لیے میں نے اس سے فوراً ہی جہانگیر سے بات کرنے کی خواہش کا اظہار کر دیا۔

"صاحب بیمار ہیں اور دفتر نہیں آ رہے۔" مجھے پہچان کر اس نے شستہ انگریزی میں آگاہ کیا۔

"اس کی غیر موجودگی میں دفتری معاملات کی دیکھ بھال کون کر رہا ہے؟" میں بلاوجہ ہی سوال کر بیٹھا۔

"میں جو یہاں موجود ہوں۔" وہ دھیمے سے ترنم آواز میں ہنسی تھی۔

"میں بھول گیا تھا کہ وہ تمہاری اور تم دفتری معاملات کی دیکھ بھال کرتی ہو میرا خیال تھا کہ وہ اب صحت مند ہو گیا ہے اور اسے دفتر آ جانا چاہیے وہ گھر پر رہ کر کیا کر رہا ہے؟"

"میں کیا کہہ سکتی ہوں۔ باس ہر حال اپنی مرضی کا مالک ہوتا ہے۔" اس نے بے بسی سے کہا اور میں نے اپنی اس غیر ارادی گفتگو کا سلسلہ فوراً ہی موقوف کر دیا۔

جہانگیر کے دفتر میں موجود نہ ہونے کا مطلب تھا کہ وہ غزالہ کے معاملے سے بے خبر تھا کیونکہ سالمی کی وجہ سے سلطان شاہ نے اس کے گھر فون کرنے سے پہلے ہی معذرت کر لی تھی۔

میری مزاج پرسی کے جواب میں وہ فوراً ہی جھینکنے لگا اس نے بتایا کہ وہ ویک اینڈ گھر پر ہی گزار کر نئے ہفتے کی ابتدا سے دفتر جانے کا ارادہ رکھتا تھا۔ وہ میرے مصائب سے بے خبر تھا اس لیے اپنی رشتہ کی صحت تک اسٹ شنٹ بولتا رہا اور میں نہایت سکون سے وہ سب سنتا رہا پھر جب اس کو میری مزاج پرسی کا خیال آیا تو میں نے مختصر الفاظ میں بس صرف اتنا بتایا کہ غزالہ ایک ناگہانی حادثے کے نتیجے میں پولیس کی تحویل میں پہنچنے کے بعد حوالات سے اغوا کر لی گئی ہے۔

اگلے سوال کے جواب میں اغوا کنندہ کے طور پر جانو ماچھی کا نام سن کر وہ حیرت سے تقریباً چیخ پڑا۔

"اس ذلیل ہاری کی یہ مجال کہ وہ بھابی کو اٹھا لے گیا؟" اس کے لہجے سے غم و غصہ عیاں تھا۔

"اوّل تو وہ اسے اٹھا کر نہیں لے گیا بلکہ لے گیا ہے" میں نے سنجیدگی سے ساتھ کہا پھر سوال کیا "یہ تم جانو ماچھی کے حوالے کون سے ذلیل ہاری کا ذکر کرنے بیٹھے ہو؟"

ہال میں داخل کرادیا ہے۔ وہ تین دن وہیں رہے گی۔"
پھر جلدی آؤ۔ میں انتظار کر رہا ہوں۔ ایک آدھ بوتل بھی
لیتے آنا۔"

میں نے سلسلہ منقطع کیا تو سلطان شاہ دروازے میں موجود تھا
کے چہرے سے بھی فکرمندی جھلک رہی تھی اور وہ بہت زیادہ
پریشان نظر آرہا تھا۔

غزالہ کے سلسلے میں مدیا کے مکان پر جو سنسنی خیز ہنگامہ رفت
تھی اس کے بارے میں جہانگیر کو اعتماد میں نہیں لے سکتا
تھا مگر سلطان شاہ کو سب کچھ بتانا ناگزیر تھا۔

وہ حیرت سے منہ پھاڑے میری کہانی سنتا رہا۔ میرے خاموش
ہونے پر اس نے ایک گہرا سانس لے کر دو ٹوک الفاظ میں اپنی رائے
دی تھی۔ "اب ہمارے سامنے صرف کرنل ہیمش باقی موجود ہے
وقت ضائع کیے بغیر اس حرامزادے پر ہاتھ ڈال دینا چاہیے
غزالہ کے ساتھ ہی ملک کے خلاف ایک گھناؤنی سازش کا
معاملہ ہے۔ ہو سکتا ہے کہ بلیک کیٹ آخر میں غزالہ کو رہا
کرنے سے انکار کر دے۔"

وہ درست کہہ رہا تھا۔ ہم بلیک کیٹس کی تعیین واقعی برداشت
نہیں کر سکتے تھے۔ "میں صبح سینڈرز کو اسلام آباد بھیجنے کا فیصلہ کر چکا
ہوں۔ کرنل کو وہ صحیح طرح سے قابو میں لے گا۔" میں نے اسے
مطلع کیا۔

"اس طرح تم معاملات کو بگاڑ دو گے۔" اس نے پُرخیال
لہجے میں کہا۔ "وہ میرا اپنا علاقہ ہے میں اسے بے بس کر کے آسانی
کے ساتھ کراچی لا سکتا ہوں۔ یہاں ہمیں بہت سی آسانیاں حاصل ہیں۔
راستے میں تم سے کوئی نہیں پوچھے گا کہ اسے کہاں لے جا رہے ہو؟
کراچی کی پرائیویٹ ٹیکسیوں میں اکثر و بیشتر ادھر سے مریض
کراچی لائے جاتے ہیں۔ ایک آدھ آدمی کو اجرت پر ساتھ لے لوں
گا اور راستے بھر اسے افیم کھلاتا رہوں گا کہ وہ ہوش میں نہ
آسکے۔ اگر مجھے آج کی فلائٹ مل گئی اور کرنل اسلام آباد میں موجود ہوا
تو میں زیادہ سے زیادہ پرسوں رات تک اسے یہاں لانے میں کامیاب
ہو جاؤں گا۔ یہ کام ہمیں خود ہی کرنا چاہیے۔ سینڈرز سے کام لیا تو
مافیا میں ہماری پوزیشن خراب ہو سکتی ہے کیونکہ کرنل کوئی عام آدمی
نہیں بلکہ ایک اہم سفارتی عہدے دار ہے۔"

اس سے مشورہ کر کے میں نے کبھی کوئی نقصان نہیں اٹھایا تھا۔
اس کی احمقانہ باتوں کو میں خندہ پیشانی کے ساتھ ٹال دیتا تھا لیکن کام
کی باتوں میں ہمیشہ معاون ثابت ہوتی تھیں۔ سیٹھ حبیب بے شک مجھ سے کچھ
دریافت نہ کرتا لیکن وہ یہ سوچنے پر مجبور ہو سکتا تھا کہ مجھے ایک
سفارتی افسر کے اغوا کی ایسی کون سی ضرورت پیش آگئی تھی جس کا مافیا
سے کوئی تعلق نہ ہوتا۔ پھر وہ اپنے اسی تجسس سے مجبور ہو کر سیٹھ
حبیب جیوانی کو اس کی دلچسپی والے معاملے سے آگاہ کر سکتا تھا۔

سیٹھ حبیب جیوانی نے اپنی مرضی سے نہیں بلکہ ڈان تھری کی
خواہش پر مجھے مافیا کے مقامی بیورو چیف مامور کیا تھا وہ اچھی طرح
جانتا تھا کہ ڈان کی نظر والوں میں میری کیا وقعت تھی۔ اسے یہ بھی نظر
آ رہا ہو گا کہ آگے چل کر میں اس کی سربراہی کے لیے چیلنج بن سکتا
تھا جب کہ جرمنی کی جیل میں اپنے ہم شکل کی موت اور اس کی میڈیکل
فائل کا قصہ ختم ہونے کے بعد وہ سرکاری طور پر آنجہانی ہو چکا تھا
اور نام تبدیل کر کے بے خوف و خطر آزادی کی زندگی گزار سکتا تھا
اس لیے وہ میری کسی بھی بڑی کمزوری یا کوتاہی کی پردہ پوشی کرنے کے
بجائے اسے ڈان تھری کے علم میں لے آتا تاکہ اس پر میری برتری
قائم ہونے کا موہوم سا خطرہ بھی باقی نہ رہے۔

میں نے بالآخر درویش سلطان شاہ کی تجویز منظور کر لی۔ "تم
آج بلکہ ابھی روانہ ہو جاؤ ... ائیرپورٹ پر ڈیرا ڈال دو گے تو کسی نہ
کسی پرواز میں جگہ مل ہی جائے گی لیکن یہ دھیان رکھنا کہ کرنل کو اغوا
کرنے کے بعد تم اس سے کوئی بات نہیں کرو گے۔ اسے پتا بھی نہیں لگنا
چاہیے کہ اسے کس معاملے میں اغوا کیا گیا ہے۔"

"تم بے فکر رہو۔" وہ فوراً ہی اپنی جگہ چھوڑتا ہوا بولا۔
"اغوا کے بعد سے یہاں پہنچنے تک وہ ہوش میں ہی نہیں
آنے پائے گا جو اس سے کوئی گفتگو کرنے کی ضرورت پیش
آئے۔ وہاں سے چلنے سے پہلے فون پر تم کو خبر بھی دے
دوں گا لیکن تم اسے قید کہاں کرو گے؟" آخر میں اسے وہ
اہم نکتہ یاد آ گیا۔

"تم فکر نہ کرو۔" میں نے آشتی کے لہجے میں جواب دیا۔
"فلیٹ میں اس کی چیخیں باہر دور تک سنی جائیں گی۔ میں
اسے جہانگیر کی فیکٹری میں رکھوں گا جہاں پرندہ بھی پر نہیں
مار سکے گا۔"

سلطان شاہ نے بھاگ دوڑ کر کے تیار ہونے میں بہت عجلت
سے کام لیا تھا کیونکہ [illegible] بجنے کے قریب ایک پرواز براہ
لاہور اسلام آباد کے لیے روانہ ہونے والی تھی۔ وقت کا
خیال رکھنے والے بیشتر مسافر اسلام آباد جانے کے لیے اس
پرواز کو پسند نہیں کرتے تھے اور لاہور جانے والوں کی تعداد
ان دنوں بہت زیادہ نہیں ہوتی تھی اس لیے لاہور سے کراچی
اسلام آباد جانے والوں کو اس پرواز پر نشستیں مل ہی جاتی
اسے روانہ کیے تھوڑی ہی دیر گزری تھی کہ جہانگیر
پر آ موجود ہوا۔ وہ کئی دنوں بعد گھر سے باہر نکلا تھا اس لیے
استری کیے ہوئے صاف ستھرے لباس میں بہت ہشاش بشاش
نظر آ رہا تھا۔

عزرا الحسن کے بارے میں وہ بہت زیادہ تشویش میں مبتلا
تھا۔ عزرا سے میرے تعلق کے علاوہ خود اس کے اخلاق کی
سے میرے شناساؤں میں عزرا الحسن کے لیے غیر معمولی لگاؤ پیدا
ہو گیا تھا مگر اس حالت میں بھی پینے پلانے کی عادت بد
اس کا پیچھا نہیں چھوڑا تھا۔

چند پرسوز فقروں اور پُرجوش تجویزوں کے بعد اس
خود ہی لوازمات جمع کر کے بوتل کھول لی۔
"یہ دکھ درد تو زندگی کے ساتھ چلتے ہی رہتے ہیں
اس نے گلاس میں برف کے ٹکڑے ڈالتے ہوئے الو والوں
کی طرح بے نیازی سے کہا تھا۔ "انہیں بھول جانے یا ان کا بار
ہلکا کرنے کی کوشش نہ کی جائے تو آدمی زندہ ہی درگور ہو
جاتا ہے۔"
"تم درست کہہ رہے ہو۔" میں نے اس کی تائید کرتے
ہوئے اپنا گلاس اٹھا لیا۔
ہم نے ایک ایک گھونٹ لے کر سرور میں آنے کا
ارادہ ہی کیا تھا کہ بیرونی دروازے کے قفل میں چابی سی آواز
سنائی دی۔ وہ دروازہ میری خواب گاہ سے صاف نظر آتا تھا
اس لیے چابی گھومنے کے میکانکی کھٹکوں کی خفیف سی
آواز کے بعد لیور نے حرکت کی اور میں اپنی جگہ پر کنا ہو کر
بیٹھ گیا۔
"کوئی تالا کھول کر اندر آنے کی کوشش کر رہا ہے۔" جہانگیر
نے سراسیمہ سرگوشیانہ لہجے میں کہا۔ خوف کی وجہ سے اس کی
آنکھیں پھیل کر پیشانی پر جا چڑھی تھیں۔
میں نے کوئی جواب نہیں دیا۔ میری نگاہیں مسلسل دروازے
پر مرکوز تھیں۔
آخر لمحہ بھر میں دروازہ کھل گیا۔ اس خلا میں جنبش پیدا
کرنے والے وجود کو دیکھ کر جہانگیر کے حلق سے ایک ڈری
ڈری سی عجیب آواز برآمد ہوئی اور گلاس اس کے ہاتھ سے
چھوٹ کر قالین پر بے شور آواز سے ریزہ ریزہ ہو گیا۔

اُسے دیکھ کر جہانگیر پر ایسی سراسیمگی طاری ہوئی کہ وہ نہ صرف گھبرا اُٹھا بلکہ مشینی طور پر اپنی کرسی سے اٹھتا چلا گیا۔ اُس کے انداز میں خوف کے ساتھ ہی عزت و تکریم کا پہلو بھی نمایاں تھا۔

"تم اپنی حرکتوں سے باز نہیں آؤ گی۔" میں نے ایک گہرا سانس لیتے ہوئے اس سے کہا۔ "نقب زنی کرنے کے بجائے تم دروازہ بھی کھٹکھٹا سکتی تھیں۔"

"میں نے سوچا کہ کہیں گفتگو کی آواز تمہاری نیند میں مخل نہ ہو۔" اس نے مڑی ہوئی ناکارہ ہیئر پن ڈسٹ بن میں پھینکتے ہوئے کہا۔ "جب تک تم یہ ناکارہ قفل نہیں بدلوا لیتے، میں اسی طرح داخل ہوتی رہوں گی۔"

میں نے اُس کا نام نہیں لیا تھا اور نہ ہی جہانگیر نے کبھی ویرا کو دیکھا تھا اور نہ ہی اُس کی کوئی تصویر دیکھی تھی پھر بھی اس نے ویرا کو محض اندازے سے شناخت کر لیا تھا۔

اُس کی اس وقت کی کیفیت سے میں نے اندازہ لگایا کہ وہ ویرا سے غائبانہ طور پر ہی بہت خائف تھا۔ ویرا کے اچانک سامنے آ جانے سے اُس کے ہاتھ پیر پھول گئے تھے۔ اُس کے لیے ویرا ابھی تک وہی شی کی سربراہ وہ شخصیت تھی جس کی خاطر جانیں نچھاور کرنے کے لیے جہانگیر نے دن یا رات کی پروا کیے بغیر اپنے خون پسینے کی قربانی دی تھی۔ اُس زمانے میں شی والوں میں ویرا بلیک کوئین کے نام سے جانی جاتی تھی اور اجلاسوں میں شاید دو بار ہم لوگوں کے سامنے آئی تھی۔ بلیک کوئین کے روپ میں وہ سر سے پیر تک سیاہ اور چست لباس میں ملبوس ہوتی تھی۔ کوئی اس کی صورت سے واقف نہیں تھا لیکن اس کی بربریت اور سفاکی سے ہر ایک ہی لرزہ بر اندام رہتا تھا۔ ایک اجلاس میں تو ویرا نے کسی بات پر ناراض ہو کر کھڑے کھڑے اپنے ہی ایک اہم کارکن کو گولی مار کر موت کی نیند سلا دیا تھا۔ اُس نے اجلاس میں اپنے پالتو ریوالور سے گولی مار کر دم توڑ دیا لیکن بلیک کوئین کی ہیبت کی وجہ سے اُس کے دن رات کے ساتھی بھی اُس کے قریب جانے کی ہمت نہیں کر سکے تھے۔

مجھے اچھی طرح یاد تھا کہ اس لاش کو چھیڑے بغیر وہ اجلاس اس طرح جاری رہا تھا جیسے ویرا نے اپنے سر پر بھنبھنانے والی کسی مکھی کو مارا ہو۔ اجلاس کے اختتام پر وہ لاش پر نگاہ ڈالے بغیر اُس کے بارے میں کسی کو کوئی ہدایت دیے بغیر سرد مہری کے ساتھ وہاں سے نکلتی چلی گئی تھی۔

ویرا کے صرف اس بھیانک روپ سے واقف ہونے کی وجہ سے جہانگیر کی دہشت اپنی جگہ حق بجانب تھی۔ ویرا کے بارے میں سنائی ہوئی سلطان شاہ کی کہانیاں اور سلمیٰ کی تلخ کلامیاں بھی جہانگیر کے دل سے اُس کا خوف کم نہیں کر سکی تھیں۔ حقیقت یہ تھی کہ شی پر برا وقت آنے کے ساتھ ساتھ اُس کا شیرازہ اس طرح بکھر گیا تھا کہ بعد میں آنے والوں میں سے کسی نے جہانگیر سے کام لینے کی ضرورت نہیں سمجھی تھی ورنہ وہ اس وقت بھی شی کا ایک وفادار کارندہ تھا۔ وہ اچھی طرح جانتا تھا کہ شی میں ایک مرتبہ شمولیت اختیار کر لینے کے بعد ہر شخص زندگی بھر شی کا غلام رہتا ہے یا اپنی قیادت کے فیصلوں سے انحراف کرنے پر مارا جاتا ہے۔ شی کو مجبور کر کے یا اس سے باغی ہو کر کوئی زندہ رہنے کا تصور بھی نہیں کر سکتا تھا۔ اسی وجہ سے زیر زمین دنیا میں شی کے کسی سابقہ کارکن کا کوئی وجود نہیں ملتا تھا۔ یہ اعزاز صرف میرے ہی نصیب میں آیا تھا یا پھر میرے ستارے یاور تھے کہ میں اُن لوگوں سے بغاوت کر کے بھی ان کے سینے پر مونگ دلنے کے لیے زندہ تھا۔

شی والا رابطہ ٹوٹ جانے کے بعد جہانگیر نے چند روز قبل ویرا کے وہ بھیانک تیور بھی دیکھے تھے جب وہ مسلح آدمیوں کے جتھے لے کر مجھے ہلاک کرنے کے ارادے سے جہانگیر کے مکان پر چڑھ دوڑی تھی۔ اُس رات ویرا نے اپنے ساتھیوں کے ساتھ مل کر جہانگیر کے گھر پر اس قدر شدید حملہ کیا تھا کہ گھر میں محصور ہو جانے والے ہر فرد کو وہ کائنات کی آخری طویل رات محسوس ہونے لگی تھی جسے ٹالنا کسی کے بس میں نہیں تھا۔

جہانگیر کے ذہن سے ویرا کی وہ دہشت دور کرنے کے لیے مجھے اپنی جانب سے پیش رفت ضروری محسوس ہو رہی تھی ورنہ وہ ویرا کے قرب کے خوف سے ہی سہم کر اپنا خاصا وزن کھو بیٹھتا۔ ویرا ابھی بڑی بدمعاش تھی۔ اُس نے دیکھ لیا تھا کہ میں خواب گاہ میں اکیلا نہیں تھا اور شاید وہ یہ قیاس بھی کر چکی تھی کہ وہ میرا جگری دوست جہانگیر تھا لیکن اُس نے ابتدا سے ہی اُسے بُری طرح نظر انداز کیا ہوا تھا۔ ایک بار بھی اُس سے مخاطب نہ ہوئی تھی اور نہ اُس پر نظر ڈالنے کی ضرورت محسوس کی تھی۔

"یہ میرا دوست جہانگیر ہے اور یہ میری دوست ماریانا گبرائیل۔" میں نے اُن دونوں کا رسمی تعارف کراتے ہوئے اُن سے باری باری مخاطب ہو کر اُن کے نام دہرائے۔ جہانگیر کو میں پہلے ہی بتا چکا تھا کہ اس مرتبہ ویرا ایک فرضی نام سے پاکستان میں وارد ہوئی تھی مگر ویرا کو بھی یہ جتانا مقصود تھا کہ میں نے اپنے قریب ترین دوست کو بھی اس کے راز میں

شریک نہیں کیا تھا کیونکہ وہ خود اس بارے میں رازداری کی خواہاں تھی۔

تعارف ہوتے ہی ویرا نے باچھیں پھیلا کر بلا تردد اپنا داہنا ہاتھ جہانگیر کی طرف بڑھا دیا۔ جہانگیر کچھ بول سکا اور نہ ہی اس سے نظریں چار کرنے کی ہمت کر سکا۔ میں نے دیکھا کہ ویرا سے مصافحہ کرتے ہوئے اس کا داہنا ہاتھ یوں کانپ رہا تھا جیسے اس پر رعشہ طاری ہو گیا ہو۔

خواب گاہ میں دو کرسیاں موجود تھیں۔ تیسرا مسہری البتہ تھا۔ لیکن وہ کمرا تین افراد کی نشست کے لیے ناکافی تھا۔ اس لیے میں اپنا گلاس لے کر وہاں سے اٹھ گیا۔ بوتل وغیرہ بھی ڈرائنگ روم میں لے آئی۔ "لو بابا بھی ہمارا ساتھ دینے لگی۔" میں نے چلتے چلتے جہانگیر سے کہا تھا۔

"ماما کے لیے اسکاچ ہی چلے گی یا شیری کا بندوبست کروں۔" جہانگیر نے ہم دونوں کی تقلید کرتے ہوئے کسی جلدی بچھی غلام کی طرح مجھ سے سوال کیا تھا۔

میں اس کی بزدلی پر دل ہی دل میں پیچ و تاب کھا کر رہ گیا۔ ویرا کی سفید چمڑی اور دل میں اس کی بالادستی کے باوجود اس کے تعارف کی رسم اردو زبان میں ادا کی گئی تھی جو جہانگیر کو اس کی پوشیدہ شخصیت سے متعارف کرانے کے لیے ضرورت سے زیادہ کافی تھی پھر وہ یہ بھی جانتا تھا کہ ویرا سے میرے مراسم کی نوعیت کیا تھی لیکن اس کے باوجود وہ ویرا کے سامنے سے بھی یوں پگھلا جا رہا تھا جیسے وہ اسے صحیح سالم ہی نگل جائے گی۔

"شیری کی ضرورت نہیں مس گبرائیل میٹ وسکی پیتی ہے۔" میں نے پلٹ کر جہانگیر کو گھورتے ہوئے سرد لہجے میں کہا "مگر یہ تمہاری کم ظرفی کی وجہ سے اگر یہ وسکی میں پانی یا برف کے ٹکڑے ڈال لے تو دوسری بات ہے اس لیے جو حاضر ہے وہی لے آؤ تو کافی ہے۔"

"سب لوگ تمہاری طرح بے مہار اور سنگ دل نہیں ہوتے۔" ویرا ہم دونوں کے مکالموں سے محظوظ ہو کر ایک جاندار قہقہہ لگاتی ہوئی بولی "جہانگیر مجھ جیسی خوب صورت لڑکی کے معاملے میں تم سے کہیں زیادہ نرم دل [illegible] ہے۔ میں اس کی نرم خوئی کی دل سے قدر کرتی ہوں۔"

"بدمعاشی کی ضرورت نہیں۔" میں نے ویرا کو گھورتے ہوئے اسی سرد لہجے میں کہا "اول تو تم کسی بھی معیار سے خوب صورت نہیں ہو صرف قبول صورت کہی جا سکتی ہو۔ دوم یہ کہ تم لڑکی نہیں بلکہ ایک بھرپور اور تجربہ کار عورت ہو جو کسی بھی

مرد کو ناک آؤٹ کرنے کے فن سے آشنا ہو۔ اس لیے میں تم کو جہانگیر پر تجربہ آزمائی کی اجازت نہیں دے سکتا۔ بہتر اخلاق سے ہمارے ساتھ بیٹھو اور کسی کی مردانگی کو للکارے بغیر جو کچھ پینا چاہتی ہو، وہ پی کر یہاں سے چلتی پھرتی نظر آؤ۔ یہ توقع نہ رکھنا کہ تم اپنی اداؤں سے ہمارے درمیان کوئی پھوٹ ڈالنے میں کامیاب ہو جاؤ گی۔ میں اگر کنوارا ہوں تو جہانگیر ایک عدد خوبصورت اور ذہین بیوی کا مالک ہے۔"

"میں نے آج تک تم سے بڑا مسخرہ نہیں دیکھا ہے۔" وہ ڈرائنگ روم میں ایک صوفے پر دراز ہو کر ہنستے ہوئے بولی "تم اپنے ایک فقرے میں دو لطیفے سناتے ہو۔ پہلا یہ کہ تم کنوارے ہو اور دوسرا یہ کہ جہانگیر ایک عدد بیوی کا مالک ہے۔" اس نے لفظ مالک پر تضحیک آمیز انداز میں زور دیا تھا۔ "لڑکی یا عورت بذات خود ایک بااختیار ذات ہوتی ہے۔ وہ کوئی بے جان شے نہیں ہوتی جس کے مالک نامزد یا مقرر کیے جا سکیں تمہارے دوست نے اگر کسی لڑکی سے شادی کر لی ہے تو وہ اپنی خوشی سے اس کی بیوی ضرور کہلا سکتی ہے لیکن ملکیت قرار نہیں دی جا سکتی۔ تم میرے سامنے عورتوں کی ایسی تذلیل نہیں کر سکتے۔"

"نہیں کرتا۔" میں نے اس کے لیے اسکاچ کا نیا گلاس تیار کرتے ہوئے مصالحانہ لہجے میں کہا "لیکن میں اس لڑکی کے بارے میں کیا کہوں جو عورت بننے کی آرزو میں میرے سامنے ایک بچے کی طرح کچی جاتی ہو۔"

"زیادہ بکواس نہ کرو۔" وہ تلخ لہجے میں غرائی "تم جیسا بے کون سے سرخاب کے پر لگے ہوئے ہیں جو ایک آبرومند لڑکی تمہارے لیے ایک کھلونا بننے پر تل جائے گی۔"

"سرخاب کے پر!" میں نے ایک گہرا سانس لیتے ہوئے استہزائیہ لہجے میں کہا "میں تو آج بھی اپنے سرخاب کے ان پروں کی تلاش میں ہوں جو گوری چمڑی والیوں کو میرا دیوانہ بنا دیتے ہیں۔"

"کم از کم میں اس زمرے سے خارج ہوں۔" وہ اپنا گلاس اٹھا کر جلدی سے مدافعانہ لہجے میں بولی "میری چمڑی بھی گوری ہے اور میں تمہاری دوست بھی ہوں مگر میں ہمیشہ سے اپنی مرضی کی مالک رہی ہوں۔ مجھے کھلونا بنانے کی آرزو کرنے والے ہمیشہ خاک چاٹتے ہوئے نظر آئے ہیں۔"

"تم بلاوجہ جذباتی ہو رہی ہو مادام!" جہانگیر پھر رفتہ رفتہ بحال ہونے لگا۔ اس کے ذہن سے بلیک کوئین اور ویرا کا خوف شاید اتر گیا تھا اور وہ خود کو ایک آزاد خیال، سفید فام اور خوبرو حسینہ کے روبرو محسوس کرنے لگا تھا جو ذرا سی التفات

بیچ میں اس کے سامنے سپر ڈال سکتی تھی۔

"تم پر جو شخص بھی الزام لگائے گا میں اس کی گردن اڑا دوں گا۔" جہانگیر نے اپنے دوسرے گلاس کی خراب سے میں کہا۔ "تم پوری طرح اپنی مرضی کی مالک ہو۔ جا ہو تو کسی سے ملو اور نہ چاہو تو اس کے چہرے پر بھی تھوک دو۔ تمہارے سامنے کسی کی کیا مجال ہے جو بول سکے۔"

"اپنے الو کے پٹھے! یہ مس مایا مانا گبرائیل ہے۔" اس کے مرنے پر میں تلملا کر غیرارادی طور پر بول بیٹھا۔ "اسے تم اپنی اماں کی الاں سمجھ رہے ہو؟"

"خبردار! جو میری ماں کے بارے میں کچھ کہا۔" جہانگیر کے یکایک تیور بدل گئے۔ "مر جانے والے بزرگوں کی شان میں زبان درازی میں برداشت نہیں کر سکتا!"

"تم بلاوجہ بہک رہے ہو۔ میں تو ایک زندہ اور جیتی جاگتی ماں کی بات کر رہا تھا۔" میں نے اس کی بات اچکتے ہوئے کہا۔ "جو اس وقت بھی ہمارے سامنے موجود ہے۔"

"میرے لیے یہ بھی قابل احترام ہے۔" وہ اپنی جھونک میں بولا۔ "جب تک کوئی عورت تمہارے ساتھ خلوت میں نہ ہو تو اس کے بارے میں ادب و آداب کو پوری طرح ملحوظ رکھنا چاہیے۔ اگر ہم لوگ ہی عورتوں کی عزت کا خیال نہیں رکھیں گے تو اس کام کے لیے آسمان سے فرشتے تو نہیں آ جائیں گے۔"

"جس طرح بیوی خلوت اور جلوت میں صرف بیوی ہوتی ہے اسی طرح گرل فرینڈ ہر جگہ اور ہر حالت میں گرل فرینڈ ہوتی ہے۔ جب ماریانا کو میری کسی بات پر اعتراض نہیں تو تم کیوں ان کے ماموں بننے کی کوشش کر رہے ہو؟ یہ ہماری آپس کی باتیں ہیں۔ تمہیں ان میں دخل انداز ہونا ہی نہیں چاہیے۔"

ویرا بڑی دلچسپی کے ساتھ جہانگیر کا جائزہ لے رہی تھی جو اس وقت پوری سنجیدگی کے ساتھ اپنی یک طرفہ حمایت پر تلا ہوا تھا۔ ویرا کے ساتھ بیٹھ کر اس نے خلاف عادت دو تین لمبے گھونٹ لے لیے تھے جن کے نتیجے میں نہ صرف اس کی آنکھوں میں سرخ ڈورے تیرنے لگے تھے بلکہ شاید اس کا عقل بھی ماؤف ہونے سے پہلے سن ہو کر رہ گئی تھی اور وہ لین ترانیوں میں بولے جا رہا تھا۔

اس کی بڑھتی ہوئی دلچسپی کا اندازہ کر کے زیادہ بے حجابانہ انداز میں میز پر یوں جھک کر بیٹھ گئی تھی کہ اس کے بدن کے نظر آنے والے حصے بھی جہانگیر کو مہمیز دینے لگے تھے۔

"ڈیئر کی بات ہوتی تو مانا، تم سے بیوقوفی کر کے کھلونا سمجھنے والے ہمیشہ خاک چاٹتے ہیں۔ تم میرے سامنے اس خوبصورت اور معزز خاتون کی بے عزتی نہیں کر سکتے۔" مجھ سے بات کرتے ہوئے اس نے اپنے خالی گلاس میں اسکاچ انڈیل کر اس میں پگھلی ہوئی برف کا تیز پانی ملا لیا تھا۔

"اس معزز خاتون کو تم کب سے جانتے ہو؟" میں نے چبھتے ہوئے بدمزہ لہجے میں سوال کیا۔

"جاننے سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔" ویرا کے لبوں پر سجی ہوئی مسکراہٹ نے اس وقت جہانگیر کی کھوپڑی ہی چوپٹ کر کے رکھ دی تھی۔ "مجھ جیسے شائستہ آدمی کے لیے اتنا ہی کافی ہے کہ یہاں وقت میری مہمان ہے۔"

ویرا نے معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ میری طرف دیکھا اور طنزیہ مسکراہٹ کے ساتھ بولی۔ "تمہارا دوست تم سے زیادہ مہذب اور ذہین ہے ڈیئر! اس سے بحث کرنے کے بجائے تم کو اپنی غلطی تسلیم کر لینی چاہیے۔"

"بالکل!" جہانگیر نے مجھ سے نظر بچا کر بے اختیار ہونے کے انداز میں اس کی تائید کی۔ "غلطی تسلیم کر کے خاموشی سے یہاں بیٹھے رہو یا پھر یہاں سے چلے جاؤ۔ میں مادام کی عزت افزائی کا یہ موقع کھونا نہیں چاہتا!"

میں نے جھنجھلا کر اپنی نشست چھوڑ دی۔ "میری طرف سے تم بھاڑ میں جاؤ۔ پتا نہیں کہ ماریانا گبرائیل میں تم کو اپنی کون سی بزرگ مادام کی مشابہت نظر آ رہی ہے؟ لیکن یہ یاد رکھنا کہ مایا! تم ونادک سی لڑکی نہیں ہے۔ جو ڈو کے سہارے یہ بڑے بڑے توانا مردوں کے دانت کھٹے کر سکتی ہے۔" میں تیز اور تیکھے لہجے میں اپنی بات مکمل کر کے واپسی کے لیے مڑا ہی تھا کہ ویرا نے پھلا کر میرا ہاتھ تھام لیا۔

"ارے بیٹھو تو۔" وہ اضطراری مسکراہٹ کے ساتھ بولی تھی۔ "مجھے اندازہ نہیں تھا کہ مذاق ہی مذاق میں تم دونوں لڑ بیٹھو گے۔ میں تم سے کچھ اہم باتیں کرنے آئی تھی۔"

جہانگیر نے آنکھیں پھاڑ کر ہم دونوں کو دیکھا اور اضطراری سے اس کا چہرہ لٹک گیا۔

"بیٹھ فرینڈ ہے اور کچھ نہیں تم نے اپنی حرکتوں سے گھبرا کر دیا ہے۔" میں نے جہانگیر کو سنانے کے لیے تلخ اور قدرے بلند آواز میں کہا۔ "آج اس نے محض تمہاری وجہ سے مجھے یہاں

"تمہاری ایسی کوئی بات نہیں ہے۔" وہ فضا میں ہاتھ لہرا کر بے پروائی کے ساتھ بولا۔ اس کی مخمور نگاہیں بار بار بہک کر ویرا کے وجود پر بھی جا رہی تھیں اور ویرا اپنی ذات میں

سے نکل جانے کی دھمکی دے کر میری شدید بے عزتی کی ہے۔ میں یہاں نہیں رک سکتا۔ تمہیں مجھ سے کوئی ضروری بات کرنی ہے تو میرے ساتھ چلو، ہم باہر کسی ہوٹل میں بیٹھ کر بات کر لیں گے۔۔۔"

"ہوٹل میں ہم آزادی سے بات نہیں کر سکتے۔" ویرا نے مجھے آنکھ مارتے ہوئے کہا۔ "دوستیوں میں ایسا ہوتا ہی رہتا ہے ایسی چھوٹی چھوٹی باتوں کو دل پہ نہیں لیا کرتے جہانگیر! ابھی تم سے معافی مانگ لے گا۔"

مجھے اندازہ تھا کہ جہانگیر کو کسانے میں ویرا کا ہاتھ تھا اس لیے میں خود بھی اس معاملے کو طول نہیں دینا چاہتا تھا چنانچہ میں خاموشی سے اپنی جگہ پہ کھڑا رہا۔ اور ویرا جہانگیر کی طرف بڑھ گئی۔

"ڈینی میرے بارے میں منہ پھٹ اور گستاخ ضرور ہے لیکن تم کو بھی اس کے ساتھ اتنی ترش روئی کے ساتھ پیش نہیں آنا چاہیے تھا۔" وہ اپنے نرم و گداز ہاتھ سے اس کی پشت سہلاتے ہوئے ناصحانہ لہجے میں بولی۔ "بعض اوقات ایسی ذرا ذرا سی باتوں پہ عمر بھر کی دوستیاں پل بھر میں ختم ہو جاتی ہیں۔"

جہانگیر ٹس سے مس ہوئے بغیر کسی اداس الو کی طرح گم صم بیٹھا رہا۔ ویرا کے خاموش ہوتے ہی اس نے اپنے گلاس سے ایک اور لمبا گھونٹ لیا تھا لیکن منہ سے کچھ نہیں بولا تھا۔

ویرا نے اپنے دست شفقت کو رائیگاں جاتے ہوئے دیکھ کر پینترا بدلا اور جہانگیر سے الگ کر کھڑی ہو گئی۔ "اب اٹھو اور ڈینی سے معافی مانگو نا۔" اس نے اٹھلاتے ہوئے لہجے میں کہا تھا۔

جہانگیر ایک جھرجھری لے کر اٹھ کھڑا ہوا۔ یوں محسوس ہوتا تھا جیسے ویرا نے اس کے بدن میں برقی رو دوڑا دی ہو۔ وہ ویرا کی طرف مڑ کر بھرائی ہوئی آواز میں بولا تھا۔ "تم واقعی بہت نرم دل اور مہربان دوست ہو۔ مجھ میں نہیں آتا کہ دوستوں کے بارے میں ڈینی جیسے ناقدے اور ناشکرے کا نصیب اتنا اچھا کیوں ہے؟"

ویرا نے شاید اس کی مخمور آنکھوں میں کچھ پڑھ لیا تھا کیونکہ وہ تیزی سے دو قدم پیچھے ہٹتے ہوئے بولی تھی۔ "مقدرات کو بدلنا انسان کے بس سے باہر ہے۔ بس تم جلدی سے ڈینی سے صلح صفائی کر لو تاکہ میں کچھ کام کی بات کر سکوں۔"

"تم کہو گی تو میں اس کے پیر بھی پکڑ لوں گا مگر تم مجھے بس ایک سوال کا جواب دے دو۔" اس نے التجا کی اور میں سمجھ گیا کہ اس مرحلے پہ جہانگیر کو کون سا نازک سوال اوڑ گیا تھا۔

"سوال محبت کے بارے میں نہ ہونا چاہیے۔" ویرا نے بنا توقف شرط عائد کر دی۔ "مجھ میں سب سے بڑی خرابی یہ ہے کہ میں محبت کے بارے میں مستقل مزاج نہیں ہوں۔ ویلی میرا نام ہے تو مجھ خونخوار درگیچھوؤں کی طرح محبوب بھی بدل لیتی ہوں اور سب آنا فانا میں ہوتا ہے۔۔۔"

"محبت تمہارا ذاتی مسئلہ ہے۔" میری توقع کے برعکس جہانگیر نے عقل کی بات کی۔ "میں تو تمہاری زبان سے صرف یہ سننا چاہتا ہوں کہ تم مارہا یا گبرائیل نہیں ہو۔"

"ہاں میں مارہا یا گبرائیل نہیں ہوں۔" ویرا اس کی طرف دیکھ کر میٹھے انداز میں مسکراتے جا رہی تھی۔

"پھر کون ہو؟" جہانگیر اس بارے میں اس قدر متجسس اور پرہیجان ہو گیا تھا کہ اس کے سانسوں کی آواز مجھ تک کو سنائی دینے لگی تھی۔

"ایک حسین اور خوبرو لڑکی۔" ویرا کے چہرے پہ گلابی ہونٹوں پہ مسکان گہری ہو گئی۔ "ایک اجنبی عورت کا اس سے بہتر کوئی نام نہیں ہوتا۔ تم جو سمجھ رہے ہو وہ بتا دو۔ میں ایمانداری کے ساتھ اس کی تصدیق یا تردید کر دوں گی۔"

"میرا لائنڈ۔" اس کے حلق سے وہ دو الفاظ اٹک اٹک کر برآمد ہوئے تھے۔

"ہاں۔" ویرا نے پورے اعتماد سے کہا۔ "تمہارا قیاس درست ہے۔"

"مادام!" جہانگیر کے حلق سے ایک گھٹی گھٹی اور خوف زدہ آواز برآمد ہوئی پھر وہ منہ کے بل ویرا کے قدموں میں جھکتا چلا گیا۔

جہانگیر کی اس گھٹیا حرکت پہ میرا خون کھول اٹھا۔ بے شک وہ اس وقت بھی شی کا غلام اور بلیک کو بلیک لینی ہمارا لائنڈ کا ایک معمولی ماتحت تھا لیکن وہ جانتا تھا پاکستان میں میرے ہاتھوں سے شی اندر ویرا کی کیسی درگت بن چکی تھی۔ اس لیے میرے سامنے اس کا ویرا کے پیروں میں گرنا قدم تک منتفکر خیز تھا۔

میرا وہ غصہ لمحہ بھر کے لیے بھی قائم نہ رہ سکا اور مجھے ایک کر ویرا کے ساتھ جہانگیر کو سنبھالنا پڑا کیونکہ اس نے ویرا کی قدم بوسی کی کوئی کوشش نہیں کی تھی بلکہ اپنے زور و بلیک کو لینی کی موجودگی کا یقین ہوتے ہی دہشت سے بے ہوش ہو کر منہ کے بل فرشی قالین پہ ڈھیر ہو گیا تھا۔

جہانگیر کو سنبھالتے ہوئے میں نے ویرا کی طرف دیکھا تو اس کا چہرہ مسرت اور غرور سے غیر معمولی طور پہ دمک رہا تھا۔ اس جیسی پیشہ ور گروہ بند عورت کے لیے یہ واقعی فخر کا

"ایک خلیجی ریاست میں اسلحے کا ایک بہت بڑا انفرا سٹاک موجود ہے۔ اس میں سے بلیک کیٹ ڈی کی ساری ضروریات با آسانی پوری کی جا سکتی ہیں۔"

"اور دام کیا ہوں گے؟" میرے بے مثل اور دیرا کی وہ گزبان خاصی حیران کن تھیں۔

"آج کل بازار مندا ہے۔ ایران عراق جنگ بند ہو چکی ہے۔ نکاراگوا، سری لنکا، افغانستان، جنوبی افریقہ، سارے ہی محاذوں پر سناٹا ہے اس لیے جو دام مل جائیں وہ غنیمت ہیں۔ میری کوشش تو یہ ہوگی کہ بلیک کیٹ ڈی سے زیادہ سے زیادہ دام وصول کر سکوں۔"

"اسلحے کی عالمی منڈی کے ان حالات سے تو وہ بھی واقف ہوگا۔ وہ اتنی آسانی کے ساتھ تمہیں زیادہ قیمت نہیں دے دے گا۔" میں نے اپنی رائے کا اظہار کیا۔

وہ مسکرا دی "یہ اونچ نیچ ہی تو سودے بازی کہلاتی ہے جہاں بات ختم ہوگی وہیں سودا ہو جائے گا۔ اس معاملے میں کلیدی نکتہ یہ ہے کہ اسے جو کچھ درکار ہے وہ امریکی حکومت یا چھوٹا بازار میں صرف مثل ہی فراہم کر سکتی ہے۔ اسٹنگر میزائل اور خاص قسم کی آٹومیٹک رائفلیں اسے کسی دوسرے ذریعے سے نہیں مل سکیں گی۔"

"اس کا مطلب یہ ہوا کہ مثل امریکی حکومت کا ہی ایک غیر سرکاری رخ ہے؟" میں نے چبھتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔ "وہ جو کچھ سرکاری سطح پر بدنامی کے خوف سے کسی کو نہیں دے سکتے وہ مثل کے ذریعے فراہم کر دیتے ہیں۔ اس طرح ان کا نام منظر عام پر آئے بغیر مقاصد حاصل ہو جاتے ہیں۔"

"تم کافی دنوں سے مثل کو امریکی حکومت کی پروردہ زیر زمین تنظیم ثابت کرنے پر تلے ہوئے ہو جو انہیں بدنام کرنے والے ایشیائی ملکوں میں سیروئن کے فروغ کا خوفناک مشن چلا رہی ہے اور اسی کے ساتھ غیر قانونی مزاحمتی تحریکوں اور تنظیموں کو اسلحے کی امداد فراہم کر رہی ہے۔ یہ سب تمہارے اپنے قیاسات ہیں۔ مثل کے بارے میں صرف اتنا جانتی ہوں کہ یہ تنظیم جینز لائیڈ کے اشاروں پر چلتی ہے۔ اس کے تمام فیصلے اور اقدام اسی ایک شخص کی مرضی کے تابع ہوتے ہیں۔ مثل کے فیصلوں کا سیاسی مفادات سے کوئی تعلق نہیں ہوتا۔"

"یہ تمہارے قیاسات ہیں۔" میں نے ... کے لہجے پر بازی کی جواب دیا۔ "جذباتی سوچ انسان کو اندھا کر دیتی ہے۔ اگر تم غیر جانبدار ہو کر مثل کی سرگرمیوں اور حکمت عملی پر غور کرو تو تم خود محسوس کر لو گی کہ میرے سارے الزامات درست ہیں۔ امریکی حکومت ایک منظم منصوبے کے تحت مثل کو ایک متوازی ... قوت کے طور پر پروان چڑھا رہی ہے جو ساری بین الاقوامی ... پابندیوں سے آزاد ہو کر امریکی حکومت کے مفادات کی نگرانی ... ہو سکتی ہے؟"

"تمہاری یہ سوچ سراسر تعصب اور تنگ نظری پر مبنی ... جھنجھلاتے ہوئے لہجے میں بولی "امریکی حکومت کے پاس اپنے آئینی ... دائرہ کار میں رہتے ہوئے سی آئی اے کی صورت میں ایک منظم ... قوت موجود ہے کہ اسے اپنے مفادات کی حفاظت کے لیے کسی ... اور تنظیم کی ضرورت نہیں۔ ۔ ۔ ۔"

میں نے اس کی بات وہیں کاٹ دی "اپنی ہٹ دھرمی ... باوجود تم خود ہی میرے سوال کا جواب دے رہی ہو۔ امریکی ... لیے جو کچھ بھی ہے امریکی آئین اور قانون کے دائرہ کار میں ... اگر کہیں قانون اور آئین سے ماورا کسی کارروائی کی ضرورت پیش ... آ جائے تو امریکی حکومت کہاں جائے گی؟"

"پہلا سوال تو یہ پیدا ہوتا ہے کہ امریکی حکومت کو آئین ... اور قانون سے ماورا کسی کارروائی کی ضرورت کیوں پیش آئے ... وہ ایک بار پھر مجھ سے الجھنے کے موڈ میں نظر آنے لگی۔ "ایک ... بڑی جمہوریت اور سپر پاور کو خود کو اتنا گرانے کی کیا ضرورت ... مجرموں کی پشت پناہی کرنی پڑے۔"

"یہی اس سارے مسئلے کا نچوڑ ہے۔" میں نے ... لہجے میں کہا۔ "اسرائیل آج کے دور کی سب سے بڑی دہشت ... ان کے عزائم بھی واضح اور روشن ہیں۔ اس لیے انہیں اپنے مقاصد ... کے حصول کے لیے کسی غیر آئینی اور غیر قانونی آڑ کی ضرورت نہیں ... وہ جب اور جہاں چاہتے ہیں بری، بحری اور فضائی قوت ... کر گزرتے ہیں۔ وہ جو کچھ بھی کرتے ہیں صرف اپنے ... ہیں کیونکہ وہ ایک علاقائی طاقت ہیں لیکن جب کوئی ... عالمی قوت ہونے کا دعوے دار ہوتا ہے اور چودھراہٹ ...

تل جاتا ہے تو اسے اپنے فیصلے نافذ کرنے کے لیے قانونی ... قوتوں کے ساتھ ہی زیر زمین قوتوں پر بھی انحصار کرنا پڑتا ہے ... اپنی عالمی ساکھ برقرار رکھنے کے لیے بعض اوقات سپر پاور ... کو بعض مقامات پر ہتھیار ڈالنے پڑتے ہیں لیکن وہ حقیقتاً ... مطالبوں سے دستبردار نہیں ہوتے۔ ایسے مواقع پر ان ...

زیر زمین حلیف حرکت میں آ جاتے ہیں اور پوری ... کو اتنی تیزی کے ساتھ بدل لیتے ہیں کہ سپر پاورز کے ... ان کی ہی بنائی ہوئی راہ اختیار کرنے پر مجبور ہونا پڑتا ... ایسے مواقع پر سپر پاورز بظاہر امن پسندی اور قانون کی ... کا راگ الاپتی رہتی ہیں لیکن پس پردہ اپنی کٹھ پتلیوں ...

خون ریزی، تخریب کاری اور دہشت گردی کے کام لے کر اپنے حریفوں کو گھٹنے ٹیکنے پر مجبور کرنے کی کوشش کرتی ہیں۔ اس بارے میں لیبیا، دورِ جدید کی سب سے واضح مثال ہے جب لیبیا کے معمر قذافی کو سرنگوں کرانے کی ساری زیر زمین ترکیبیں ناکام ہو گئیں تو امریکا نے بلبلا کر اپنی فضائیہ کی مدد سے قذافی کے محل پر خوف ناک بمباری کرا ڈالی۔ آج کی مہذب اور ترقی یافتہ دنیا میں ایسے حربوں کا کیا جواز ہے؟ یہ تو صریحاً ایک غیر قانونی قاتلانہ حملہ تھا لیکن کسی نے امریکا کا کیا بگاڑ لیا؟ اصل بات یہ ہے کہ بین الاقوامی قانون کا ماخذ اور منبع یہی بڑی طاقتیں بن کر رہ گئی ہیں۔ وہ جو کچھ کر لیں، وہی قانون کا درجہ حاصل کر لیتا ہے۔ تہذیب اور تمدن سب چھوٹی قوموں کا مقدر بن کر رہ گئی ہے۔ نیپال جیسی کی سرپرستی کی جرأت نہیں کر سکتا لیکن امریکا کے ان لکھے قانون میں کہیں نہ کہیں جمن لائیٹ جیسے بھیڑیے کی پرورش کا جواز ضرور موجود ہوگا۔۔۔"

"میری بات کا برا نہ منانا۔" ویرا نے میری بات کاٹتے ہوئے ملائمت سے کہا۔ "تم تیسری دنیا کے لوگ بہت چھوٹے اور جذباتی ہوتے ہو۔ اس مرض سے تمہارے دانشور بھی محفوظ نہیں ہیں۔ تمہارے لیے جو بات بھی ذرا سی ناقابل فہم یا پیچیدہ ہو اسے براہ راست سپر پاورز کے کھاتے میں ڈال دیتے ہو۔ بڑی طاقتوں کے خلاف تم لوگوں کا احساس کمتری اس قدر گہرا اور شدید ہے کہ جو شاعر اور ادیب ان عالمی طاقتوں کو گالیاں دینے لگتا ہے اسے راتوں رات قومی ادیب اور شاعر کے منصب پر فائز کر دیتے ہو لیکن یہ سب عالمی سیاست اور بین الاقوامی تعلقات کے شاخسانے ہیں۔ ہو سکتا ہے کرشی کے بارے میں تمہارے بعض اندازے درست ہوں لیکن میں یہ نہیں مان سکتی کہ شی امریکی حکومت کی مرضی سے اسی کے اشارے پر وجود میں آئی ہے۔ یہ تو ہو سکتا ہے کہ کرشی اپنی حکمت عملی کی وجہ سے نادانستگی میں بعض امریکی مفادات کی تکمیل کرتی ہو لیکن امریکا جیسے جمہوری ملک میں کوئی حکومت شی جیسی مجرمانہ تنظیم کی سرپرستی کا خطرہ مول نہیں لے سکتی۔ ایسے معاملات میں وہاں کی رائے عامہ بہت حساس ہے۔ جس دن یہ انکشاف ہوا کہ اس کی عظیم جمہوری روایات کی پاسداری شی جیسی قانون شکن تنظیم کا بھی کوئی کردار ہے تو اس دن وہاں ایسا بھیانک اسکینڈل کھڑا ہوگا جو نہ صرف پوری حکومت کو اپنے ساتھ بہا لے جائے گا بلکہ کئی لوگوں کو قید کی سزا تک کا سامنا کرنا پڑے گا۔۔۔"

میں نے تلخ انداز میں ہنس پڑا۔ "امریکی قوم بہت چالاک اور خود غرض ہے۔ ان کی سی آئی اے دنیا کے متعدد ممالک میں سیاسی دہشت گردی، سربراہان مملکت کے قتل اور منتخب حکومتوں کا تختہ الٹنے کی شرمناک کارروائیوں میں ملوث رہی ہے لیکن آج تک کسی امریکی شہری نے سی آئی اے کے وجود اور کردار پر کوئی اعتراض نہیں کیا۔ دراصل آزاد خیال قوم میں خود غرضی کا عنصر اس قدر راسخ ہے کہ وہ ہر قول اور فعل کو اپنے ذاتی مفاد کی ترازو میں تولتے ہیں۔ حکومت کے کسی اقدام سے ان کی شخصی آزادی میں خلل واقع ہو رہا ہو تو وہ واٹر گیٹ جیسے ہزاروں اسکینڈل کھڑے کر کے اپنے حکمرانوں کو آناً فاناً معزول کر کے گھر واپس بھیج دیتے ہیں لیکن ان کے حکمران ان کی آزادیوں پر کوئی قدغن عائد کیے بغیر اگر پوری دنیا میں بدترین غیر قانونی اور اخلاقی جرائم کا ارتکاب بھی کرتے رہیں تو امریکی معاشرہ ان سے کوئی باز پرس نہیں کرے گا۔ اپنے عوام کی اسی کمزوری اور خود غرضانہ نفسیات سے فائدہ اٹھاتے ہوئے امریکی حکمرانوں نے سی آئی اے اور شی جیسے بھیانک ادارے تخلیق کیے ہیں جو اپنی جگہ ایک متوازی حکومت کا آزادانہ اور خود مختارانہ وجود رکھتے ہیں۔ یہ ادارے جمہوری آزادی کے سائے میں دنیا بھر میں سیاسی اور معاشی آزادیوں کا گلا گھونٹنے میں مصروف رہتے ہیں لیکن کسی کی مجال نہیں جو ان سے ذرا بھی باز پرس کر سکے۔ امریکی حکومت کی دی ہوئی پالیسیوں سے انحراف کرنے والے جانتے ہیں کہ اگر انہوں نے ان دوستانہ مشوروں کو بے رخی سے ٹھکرا دیا تو ان کے نیست و نابود ہونے تک سنگدل اور سفاک قاتل ہر لمحے ان کا پیچھا کریں گے اور اپنے بے رحمانہ فیصلوں سے انہیں عبرت کی ایسی مثال بنا دیں گے کہ ان کی آنے والی نسلوں میں بھی کوئی ان دیدہ دلیروں سے تصادم مول لینے کی ہمت نہیں کر سکے گا۔ اس لیے تم یہ خیال تو چھوڑ دو کہ شی کی سرپرستی کرنے کی وجہ سے امریکی حکومت کو کوئی خطرہ لاحق ہو سکتا ہے۔ امریکیوں کو تو یہ جان کر بے حد خوشی ہوگی کہ ان کے حکمران ان کے بچوں کو ہیروئن کی لعنت سے محفوظ رکھنے کے لیے ایشیائی بچوں میں اس شوق کو مقبول بنانے کی کوششیں کر رہے ہیں تاکہ ایشیا میں پیدا ہونے والی افیم کا سارا ذخیرہ وہیں کھپ جائے جب امریکہ



مانگ سے جو فاضل پیداوار ہوگی تو امریکی اور مغربی معاشرے خود بخود دہشت گردوں کے عذاب سے محفوظ ہو جائیں گے۔"

ڈیرا کے ہونٹوں پر پھیکی اور بے جان سی مسکراہٹ پھیل گئی۔

"تم اندر سے اتنے سیدھے اور سادے نہیں ہو جتنا اوپر سے نظر آتے ہو۔ مجھے یہ اعتراف کرنے میں کوئی باک نہیں کہ عالمی سیاسی اور معاشی مسائل کے بارے میں تمہاری سوجھ بوجھ مجھ سے بہت زیادہ ہے۔ شی کے بارے میں تمہارے قیاسات درست ہو سکتے ہیں مگر میں پوری ایمان داری کے ساتھ یہ دعویٰ کر سکتی ہوں کہ مجھے شی کے بارے سیاسی پس منظر کا کوئی علم نہیں ہے۔ میں شی کو اپنے باپ کی جاگیر تصور کرتی ہوں۔ میری دانست میں وہی شی کا مطلق العنان سربراہ ہے اور شی کی ہر کارروائی سے براہ راست اسی کو سارا فیض حاصل ہوتا ہے۔ اگر اس کی امریکی حکومت یا کسی اور سے کوئی ساجھے داری ہے تو میں اس سے لاعلم ہوں۔"

"گڈ!" میں نے تحسین آمیز لہجے میں کہا۔ "تمہارا یہی اعتراف اس ساری بحث کا نچوڑ ہے۔ پیدائش کے اعتبار سے تم انگریز ہو۔ تمہاری پرورش مغربی یورپ بلکہ اٹلی میں ہوئی۔ تمہارے اغوا کے بعد ابتدا ہی سے صرف ایک خبط سوار رہا کہ تم اپنے باپ تک رسائی حاصل کرنا چاہتی تھیں۔ تمہیں اس بات سے کبھی کوئی غرض نہیں رہی کہ وہ کس کے لیے کام کر رہا ہے اور اس کے کیا مقاصد ہیں۔ میرا مسئلہ یہ ہے کہ میں کسی کے لیے بھی کام کر سکتا ہوں مگر مجھے یہ علم ضرور ہونا چاہیے کہ میری تمام کارروائیوں سے فائدہ کس کو حاصل ہو رہا ہے۔ میں مجبوراً ضرور کرتا ہوں لیکن ان کے مقاصد سے آگاہ ہوئے بغیر میں کسی کا آلۂ کار نہیں بن سکتا۔ یہی میری کمزوری یا مجبوری ہے۔"

"شی کی اصلیت سے قطع نظر اس وقت ہم بلیک کینسر کے سلسلے میں یہاں ہیں۔ اس سے زیادہ کوئی بات ہوئی ہے۔ میں اپنے وسائل اور ذرائع کے بارے میں تمہیں بتا چکی ہوں۔ اب ہمیں اس کے مطابق کیا حکمت عملی اختیار کرنی چاہیے؟ میں اسی مسئلے پر بات کرنے کے لیے یہاں آئی تھی اور تم نے مجھے دوسری باتوں میں الجھا لیا۔"

"بات کرنے کی ضرورت نہیں۔ تم تو پورا پروگرام لے کر آئی ہو۔ رات کو اس سے دام طے کرو اور تین دن میں ڈلیوری طے کر کے رقم وصول کر لو۔"

"پہلے اس کے تشخص سے رجوع کرنا ہوگا۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولی۔ "میں بلیک کیٹ پر آنکھیں بند کر کے بھروسا نہیں کر سکتی۔ اگر مال ہاتھ آتے ہی وہ غائب ہو گیا تو میں اسلحے کی اتنی بڑی کھیپ کو کہاں لے جاؤں گی۔ شی کے تمام محفوظ ٹھ

تم پہلے ہی تباہ کر چکے ہو۔"

"پھر تو تمہیں کرنل مہیش پال سے پہلے ہی بات کر لینی چاہیے۔" میں نے رائے دی۔

"میرے پاس اس کا نمبر ابھی ہے۔ مجھے کل صبح تک اس کے بارے میں رپورٹ مل جائے گی کہ وہ کب تک کس حد تک قابل اعتماد ہے۔ اس کے بعد ہی اس سے بات کر سکوں گی۔"

اسی لمحے جہانگیر نے آنکھیں کھول دیں۔ اس کے حواس پوری طرح سنبھالے نہیں ہوئے تھے لیکن پھر بھی اس کے چہرے پر خفت کے آثار نمایاں نظر آ رہے تھے۔ مجھ سے نظریں چار کیے بغیر وہ صوفے سے اٹھا اور لڑکھڑاتا ہوا غسل خانے کی طرف چل دیا۔ ہم دونوں میں سے کسی نے اسے روکنے یا ٹوکنے کی کوشش نہیں کی۔ اس وقت جہانگیر کا بہترین علاج یہی تھا کہ وہ کچھ دیر تک ٹھنڈے پانی کے شاور میں کھڑا ہو کر غسل کرتا۔

"اسے مال کہاں دیا جائے گا؟" توقف کے بعد میں نے بات کا سلسلہ جاری رکھتے ہوئے سوال کیا۔

"یہ بھی ایک اہم نکتہ ہے۔ اسے اندرون سندھ ڈلیوری نہیں دی جا سکے گی۔ لانچ سے مال کیٹی بندر پر اتار دیا جائے گا۔ اسے وہیں ڈلیوری لینا ہوگی۔" وہ بولی۔ "اور عزرائیل کو بھی وہیں ساتھ لانا ہوگا۔ میرا خیال ہے کہ وہ مال وصول ہونے سے پہلے عزرائیل کو ہمارے حوالے کرنے پر آمادہ نہیں ہوگا۔"

"کرنل مہیش پال سے رابطہ ہو جانے کے بعد اسے بھی تم پر اعتماد کرنا چاہیے۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "جب تم اتنے بڑے سودے کے معاملے میں اس پر اعتبار کرو گی تو اسے بھی عزرائیل کے معاملے میں فراخ دلی کا مظاہرہ کرنا چاہیے۔"

"میں کوشش ضرور کروں گی لیکن امید نہیں ہے کہ وہ میری بات مانے۔ رات کو تم خود بھی میرے ساتھ ہی موجود رہو گے۔ مجھ سے بات نہ بن سکی تو تم خود کوشش کر لینا۔"

میں نے کوئی تبصرہ کرنے کی ضرورت محسوس نہیں کی۔ عزرائیل کی بازیابی کے لیے بلیک کیٹ کو اسلحہ فراہم کیے جانے کی بات ابتدا ہی سے میرے ذہن میں چبھ رہی تھی۔ اس گندی بلیک میلنگ کے بجائے اگر زرِ تاوان ادا کرنے کی بات ہوتی تو وہ اتنی زیادہ ذلت آمیز محسوس نہ ہوتی لیکن میں ویسا بھی نہیں کہہ سکتا تھا کہ اس قیمت پر عزرائیل کی آزادی مجھے منظور نہیں تھی۔ بس میں جو کچھ تھا وہ میں کر گزرا تھا۔ مجھے امید تھی کہ سلطان شاہ اسلام آباد سے کرنل مہیش پال کو ٹریس کرنے میں کامیاب ہو جائے گا مگر میں نے ویرا کو [illegible] اس کی [illegible] بھی [illegible] لگنے لگی تھی۔

جانو ماچس اور غزالہ کی تلاش کے سلسلے میں سیٹھ اور قربان خان کی کوشش اپنی جگہ پر تھی لیکن حقیقت یہ تھی کہ مجھے ان دونوں سے کوئی بڑی امید نہیں تھی۔ میرے کھیل کا سارا دارومدار سلطان شاہ کی کامیابی پر تھا۔ جب تو ماچس بلیک کیٹ ٹی کا پروردہ تھا اور بلیک کیٹ ٹی کرنل کا نمک خوار تھا۔ ایک بار وہ میرے قبضے میں آجاتا تو میں نہ صرف غزالہ کو باعزت طور پر ان لوگوں کے چنگل سے نکال سکتا تھا بلکہ اسلام آباد سے کرنل کی غیر حاضری کی وجہ سے ویرا کا اسلحے کا سودا بھی خراب ہوسکتا تھا۔

جس طرح ہیروئن لوگوں کے لیے مہلک تھی اسی طرح باہر سے اسمگل کیا جانے والا غیر قانونی اور مہلک اسلحہ بھی بہت بڑی بربادی کا سبب بن سکتا تھا۔ ویرا سے دوستی ہوجانے کے بعد میں کھل کر اس کی سرگرمیوں کی مخالفت نہیں کرسکتا تھا لیکن پس پردہ رہ کر اس کی تخریبی کارروائیوں کا سدباب کرنے میں میرے لیے کوئی رکاوٹ نہیں تھی۔ اس کا وہ سودا روک کر میں ایک بڑی کامیابی حاصل کرسکتا تھا۔

اگر جانو ماچس اور غزالہ کا وہ چکر نہ چل پڑا ہوتا تو میں ٹی ٹی اور مافیا کو ایک دوسرے سے لڑا کر ان کی قوت تباہ کرلینے کا مصمم ارادہ کرچکا تھا۔ اس معاملے کی پہلی کڑی اسی رات سے شروع ہوسکتی تھی کیونکہ سیٹھ حبیب جیوا کی روپوشی کے بعد سینڈرو اس رات کورنگی کریک کے علاقے میں ہیروئن کی پہلی کھیپ وصول کرنے والا تھا۔ اگر میں ویرا کو اشارہ بھی کردیتا تو وہ سینڈرو پر وار کرکے اس سے مال چھین سکتی تھی مگر میں اس مرحلے پر وہ نیا محاذ کھولنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔ اس وقت میری پہلی ترجیح غزالہ کی آزادی بن چکی تھی۔

ویرا میرے پاس ٹھہرنا چاہتی تھی تاکہ مقررہ وقت پر مجھے اپنے ساتھ لے کر جاسکے مگر میرے لیے اس کی موجودگی مناسب نہیں تھی۔ اس لیے میں نے رات کو بلیک کیٹ ٹی سے ہونے والے مذاکرات کا تفصیلی خاکہ طے کرنے کے بعد ویرا کو خوش اسلوبی کے ساتھ روانہ کردیا۔

ویرا کے جانے کے بعد میں نے ٹریڈ لائن کے دفتر فون کیا تو سینڈرو وہاں موجود نہیں تھا۔ قربان خان کے گھر پر اس کی بیوی نے میری کال ریسیو کی تھی۔ اس کی زندگی سے بھرپور اور شوخ آواز سن کر مجھے اندازہ ہوگیا کہ اس کی اور قربان خان کی عمر میں خاصا نمایاں فرق تھا۔

"قربان ابھی ابھی باہر نکلے ہیں۔ آپ کون صاحب بول رہے ہیں؟" میرے استفسار پر وہ بولی تھی۔

"میرا نام عبدالسلام ہے۔ مجھے قربان سے ضروری بات کرنا تھی۔" میں نے کہا۔

"کوئی بہت ضروری بات ہے؟" اس کا لہجہ تجسس آمیز ہوگیا تھا۔

"ہاں، دراصل مجھے چار بجے اس سے بات کرنا تھی لیکن کسی مصروفیت کی وجہ سے تاخیر ہوگئی۔" میں نے یہ سوچ کر وقت کا حوالہ دے ڈالا تاکہ قربان خان پیغام ملنے پر یہ سمجھ لے کہ وہ میری کال تھی۔

"اوہ تو وہ تمہاری ہی کال کا انتظار کررہے تھے۔" اس کی تحیر زدہ آواز ابھری۔ میرے لیے چونکنے والی بات یہ تھی کہ وہ اچانک ہی آپ سے تم پر آگئی تھی۔

"کیا اس نے اس بارے میں تمہیں کچھ بتایا تھا؟" میں نے خشک لہجے میں سوال کیا۔

"بتادیتے تو مجھے اندازہ نہ لگانا پڑتا۔ وہ پونے چار بجے آئے تھے اور ساڑھے چار بجے تک بہت بے چینی اور وحشت کے عالم میں فون کے آس پاس ہی منڈلاتے رہے۔ انھوں نے مجھے کچھ بھی نہیں بتایا لیکن میرا اندازہ ہے کہ وہ تم سے خوف زدہ بھی تھے۔ مجھے سچ سچ بتاؤ کہ تم کون ہو اور قربان سے کیا چاہتے ہو؟"

"تم ذہین ضرور ہو لیکن ذہانت میں اتنی لمبی چھلانگیں مناسب نہیں ہوتیں۔ قربان کو جب یہ معلوم ہوگا کہ تم نے مجھ سے ایسی بے تکی گفتگو کی ہے تو وہ تم پر بہت ناراض ہوگا۔"

"میں قربان کی ناراضی کی پروا نہیں کرتی۔ آخر انھیں منانا میرے ہاتھ کا کھیل ہے۔" اس کا لہجہ بہت مضبوط اور پُراعتماد تھا۔ "دوستوں کی فون کال کا اس قدر بے چینی کے ساتھ انتظار نہیں کیا جاتا۔ میں نے انھیں بہت غور سے دیکھا تھا۔ اس وقت قربان پسینے میں نہائے جارہے تھے اور ان پر سانس کا دورہ بھی پڑا ہوا تھا۔ ان کی کیفیت انتظار کی نہیں تھی بلکہ ایسا معلوم ہورہا تھا جیسے کسی ظالم اور سفاک آدمی نے اس مقررہ وقت پر فون پر ان کی ڈیوٹی لگائی ہو۔ ورنہ اگر تم قربان کے دوست ہی ہو تو ان کے پاس تمہارا فون نمبر ہونا چاہیے تھا۔ تمہاری کال نہیں آئی تھی تو وہ تم کو فون کرسکتے تھے لیکن ایسا نہیں ہوا۔ سچ سچ بتاؤ کہ تم کون ہو اور کیا چاہتے ہو؟"

"قربان آئے تو ان سے پوچھ لینا۔" میں نے سرد اور خشک لہجے میں کہا۔ "وہ تمہیں زیادہ بہتر طریقے پر سمجھا دے گا کہ میں کون ہوں اور اس سے کیا چاہتا ہوں۔"

"تم میرے سوال کا جواب نہیں دو گے تو میں انھیں پتا بھی نہیں چلنے دوں گی کہ تمہاری کوئی فون کال آئی تھی بلکہ

میں اُن کے فون ریسیو کرنے پہ پابندی لگا دوں گی۔ تم جب بھی فون کرو گے، تمہیں مجھ ہی سے بات کرنا پڑے گی۔ مجھے جب تم میرے سوالوں کے جواب نہیں بتلاؤ گے، اس نمبر پر تم فرمان سے بات نہیں کر سکو گے۔"

"اپنی ضد سے تم فرمان کو کوئی بڑا نقصان پہنچا بیٹھو گی۔" میں نے کہا۔ اس وقت میری مشکل یہ ہو گئی تھی کہ میں بات ادھوری چھوڑ کر فون کا سلسلہ منقطع کر دیتا تو وہ عورت بات کا بتنگڑ بنا سکتی تھی۔ وہ عمر میں فرمان خان سے خاصی چھوٹی رہی ہو گی لیکن باتچیت سے خاصی ہوشیار اور تجربہ کار معلوم ہو رہی تھی۔

"دیکھا! اب آ گئے نا اپنی اصلیت پہ۔" میری بات مکمل ہوتے ہی اس کی پُرجوش آواز ابھری تھی۔ "دوست خوامخواہ بات پہ ایک دوسرے کو نقصان پہنچانے کی دھمکیاں نہیں دیتے۔ تم یہ بھول رہے ہو کہ میرا شوہر ایک ریٹائرڈ پولیس افسر ہے اور آج بھی کرکٹ بورڈ اپنے محکمے کے لیے کام کر رہا ہے۔ اُسے دھمکی دے کر تم شکوہ سے نہیں رہ سکو گے۔ . ."

"تم بلاوجہ بھڑک رہی ہو۔" میں نے سخت لہجے میں اس کی بات کاٹ دی۔ "مجھے نہیں معلوم تھا کہ فرمان نے دوسری شادی کر کے ایک جھکی اور شکی عورت کو اپنے گلے کا ہار بنا لیا ہے۔ نقصان جسمانی نہیں، کاروباری بھی ہوتا ہے۔ میری اس سے بات نہ ہوئی تو اُسے بھاری خسارہ اٹھانا پڑے گا۔"

"ذرا مجھے بھی تو معلوم ہو کہ وہ تمہارے ساتھ کون سا کاروبار کر رہا ہے؟"

اُس نے خود ہی میرے ساتھ تلخ کلامی کی ابتدا کی تھی، اس لیے مجھے بھی اس پر گرم ہونے کا حق حاصل ہو گیا تھا۔ میں نے اس بحث کو وہیں ختم کرنے کے لیے کہا۔ "فرمان تمہارا شوہر ہے۔ تمہاری جرح کا جواب وہی دے سکتا ہے۔ میں نہ تمہارا شوہر ہوں اور نہ دوست۔ اس لیے مجھے معاف رکھو۔" میں نے سلسلہ منقطع کر دیا۔

"یہ تم کس سے لڑ رہے تھے؟" پشت سے آنے والی جہانگیر کی بھرائی ہوئی آواز نے مجھے چونکا دیا۔ میں نے سر گھمایا تو وہ صرف پتلون پہنے تولیے سے اپنے سر کے بال خشک کر رہا تھا۔

"اب تو تم خاصے ہوش میں نظر آ رہے ہو۔" میں نے تیز نظروں سے اُسے گھورتے ہوئے کہا۔

"آہستہ بولو! وہ کہاں گئی؟" اُس نے جھینپے ہوئے انداز میں مجھ سے نظریں چراتے ہوئے کہا۔

"وہ چلی گئی۔ موجود ہوتی تو منہ در منہ ابھی بھی شاید نا آتے۔ مجھے بتلاتے ہیں تم دہشت زدہ کیوں ہو گئے تھے؟

دہشت زدہ نہیں ہوا تھا، بس ذہن کو ایک جھٹکا سا لگا تھا۔ تم خود سوچو کہ جو عورت سر سے پیر تک نقاب میں چھپ کر ہم پہ برسوں حکمرانی کرتی رہی، وہ اچانک ہی یوں بے حجاب سامنے آ گئی۔ مجھے تو اُسے دیکھتے ہی شبہ ہوا تھا لیکن جب تک اُس نے خود اعتراف نہیں کیا، مجھے یقین نہیں آ سکا تھا کہ وہی دیوالا ئیڈا ہو گی۔"

"تم نے اُس کے سامنے بزدلی بلکہ نامردی کا مظاہرہ کیا ہے۔" میں نے غصے سے کہا۔ "اور اُس کی شہ پہ مجھ سے کیوں الجھ بیٹھے تھے؟ معلوم ہو رہا تھا کہ تم نے اپنی زندگی میں پہلے کبھی گوری چمڑی والی عورت ہی نہیں دیکھی ہے۔"

"میں تم سے دست بستہ معافی چاہتا ہوں۔" اس نے ندامت کے ساتھ میرے سامنے واقعی ہاتھ جوڑ دیے۔ "وہ بہت بدمعاش عورت ہے۔ مجھے ذرا سی جھجک گئی تھی اور وہ میری تفریح لینے پر تل گئی۔ تم یقین کرو کہ وہ بار بار اشاروں کنایوں سے مجھے اکسا رہی تھی۔ میری غلطی صرف اتنی تھی کہ میں اضطراری کیفیت میں تیزی سے جیتا چلا گیا تھا۔ دوسری بار اس سے سامنا ہو گا تو تم دیکھ لینا کہ میں اپنی پچھلی حرکتوں کا ازالہ کر دوں گا۔"

"بس اب کسی ازالے کی ضرورت نہیں۔" میں نے منہ بنا کر کہا۔ "تم اُس سے خوف زدہ تھے اور اب بھی تم ذہنی طور پہ اس سے مرعوب ہو۔ ازالہ کرنے کے چکر میں پھر کوئی نادر الوجود حماقت کر بیٹھو گے۔"

"نہیں تو یہی نہیں سمجھ پا رہا کہ اب میری کیا حیثیت ہے۔" وہ اُلجھے ہوئے انداز میں بولا۔ "اس میں کوئی شبہ نہیں کہ اس کی طرف سے مجھ سے عرصۂ دراز سے کوئی کام نہیں لیا گیا لیکن یہ بھی حقیقت رہا ہے کہ مجھے آج تک سروس سے خارج نہیں کیا گیا ہے۔ اگر کسی مرحلے پہ وہ مجھے کوئی حکم دے بیٹھی تو میں کیا کروں گا؟"

"اُسے معلوم ہے کہ میری وجہ سے تم اُس کی گرفت سے نکل چکے ہو۔ اگر وہ اسی قدر حاوی رہنا چاہتی تو مجھے مارنے کے لیے خود تمہارے گھر پہ دھاوا نہ بولتی بلکہ فون پر تمہیں حکم دیتی کہ مجھے تلاش کر کے بے دست و پا کر دو اور اُس کے سامنے پیش کرو۔ وہ تمہیں کوئی ہدایت دینے کی حماقت نہیں کرے گی۔"

"آئندہ تمہیں مجھ سے کوئی شکایت نہیں ہو گی۔" اُس نے اپنے دونوں کان پکڑ کر کہا اور مسکراتا ہوا دوبارہ غسل خانے کی طرف چلا گیا۔

5.

یونے نو بجے ہی میں نے دونوں سسٹم آن کر دیے تھے تاکہ مقررہ وقت پہ بلیک کیٹ ٹی سے دو طرفہ مذاکرات ہو سکیں۔ وہ

کے سامنے میری موجودگی کا راز اس پر پہلے ہی منکشف ہو چکا ہوتا۔ اس لیے ویرا نے مجھے کھل کھیلنے کی چھوٹ دے دی تھی کہ میں جب چاہوں گفتگو میں دخل انداز ہو کر معاملات کو اپنی مرضی پر چلا سکوں۔

ٹھیک نو بجے کمرے میں بلیک کیٹ ون کی آواز گونجی تھی۔ "شام بخیر! میں کسی اچھی خبر کی امید لیے حسبِ وعدہ مقررہ وقت پر حاضر ہوں۔"

"اچھی خبر کہیں سے طلوع نہیں ہوتی۔ اسے بنانے کے لیے محنت کرنی پڑتی ہے۔" ویرا نے گفتگو کی ابتدا میں ہی اپنی بالادستی قائم کرنے کی کوشش کی تھی۔

"میں اپنے حصے کی محنت کرنے کے لیے تیار ہوں۔ تم کو اپنا کام کرنا ہوگا۔"

"اس سودے میں عزالہ کی باعزت آزادی کو کلیدی حیثیت حاصل ہے۔ تم نے اس بارے میں ابھی تک کوئی ذکر نہیں چھیڑا۔ تمہارا خیال تھا کہ تم اس وقت عزالہ سے ہماری بات بھی کرا سکو گے۔"

"وہ میرا خیال تھا جو اس وقت حقیقت نہیں بن سکا لیکن یہ بات ثابت ہو چکی ہے کہ عزالہ کراچی میں جانو ماچھی کے آدمیوں کی حفاظت میں ہے اور کسی بھی وقت میری تحویل میں آ سکتی ہے۔"

"اس یقین کے باوجود اگر تم اسے اپنی تحویل میں لینے سے قاصر ہو تو پھر آگے کیا کر سکو گے؟ جو لوگ ڈھیلی ڈھالی باتوں سے کام چلانے کی کوشش کرتے ہیں وہ عموماً قابلِ اعتبار نہیں ہوتے۔"

"تم خود ایک زیرِ زمین تنظیم کی ذمے دار رکن ہو۔ تم اپنے گنے چنے ماتحتوں سے ہی رابطہ رکھتی ہو گی۔ یہ نہیں کہ ہر ایرے غیرے کے ساتھ مغز زنی کرتی رہتی ہو؟"

"میرا اپنا ایک طریقۂ کار ہے۔ تمہیں اس کے بارے میں تجسس میں مبتلا ہونے کی ضرورت نہیں۔"

"مجھے کوئی تجسس نہیں ہے۔ میں تمہیں ابھی پوزیشن سمجھانا چاہ رہا تھا۔ جانو ماچھی براہِ راست مجھے جواب دہ ہے اور میرے حکم سے سرتابی نہیں کر سکتا لیکن اس کے آدمیوں کے لیے میں محض ایک اجنبی ہوں۔ وہ میرے کسی مطالبے یا اتھارٹی کو تسلیم جبھی کریں گے۔ جانو ماچھی سے رابطہ قائم ہونے کے بعد ہی میں اپنا مقصد حاصل کر سکوں گا۔"

"اور اس وقت تک جانو کے آدمی عزالہ کو لے کر دور دراز کے گھنے اور خطرناک جنگلات میں روپوش ہو چکے ہوں گے۔" ویرا کا لہجہ قدرے تلخ ہو گیا۔ "اگر معاملات اسی طرح طے پانے تھے تو عزالہ کے بارے میں کل تم نے اتنا بڑا دعویٰ کیسے کر ڈالا تھا۔ کیا تمہیں اپنی مجبوریوں کا اندازہ نہیں تھا؟"

جواب میں بلیک کیٹ ون کا لہجہ بھی خوشگوار نہیں تھا۔ "کل میرا خیال تھا کہ شاید جانو ماچھی کراچی میں کہیں چھپا ہوا ہو گا مگر وہ حوالات سے فرار ہوتے ہی آگے نکلتا چلا گیا۔ مجھے کراچی میں اس کے ٹھکانے معلوم ہیں۔ اس کے آدمی ان ہی میں سے ایک کمین گاہ میں چھپے ہوئے ہیں۔ میرے اپنے ذرائع ہیں جن کی مدد سے میں نے انہیں خوف زدہ کر دیا ہے اور وہ میری مرضی کے بغیر وہاں سے فرار ہونے کی ہمت نہیں کر سکیں گے۔ اسی اثنا میں جانو ماچھی سے میرا رابطہ قائم ہو جائے گا اور لڑکی آسانی کے ساتھ میری تحویل میں آ جائے گی۔"

"تو پھر تم اپنے مذاکرات کو اس وقت تک کے لیے ملتوی کر دیتے۔ درست نہیں؟" ویرا مجھے آنکھ مارتے ہوئے بولی۔

"نہیں، اس وقت تم سے سودا نہیں کر رہا۔" اس کا لہجہ طنزیہ ہو گیا۔ "مجھے یہ جاننے کا حق تو حاصل ہے کہ اگر میں نے تمہاری عائد کی ہوئی شرط پوری کر دی تو مجھے میرا مطلوبہ مال مل سکے گا؟"

"شرط نہیں، شرائط کہو۔" ویرا نے فوراً ہی اس کی تصحیح کر ڈالی۔ "اگر تم عزالہ سے ہماری بات کرا کر اسے بحفاظت ہماری تحویل میں پہنچانے کا یقین دلا سکے تو اس دوران میں ہم کرنل ہیٹر پال سے تمہارے بارے میں ضمانت حاصل کرنے کی کوشش کریں گے۔ وہ ضامن بن جاتا ہے تو مال یقیناً فروخت کر دیا جائے گا۔"

"گڈ! میرے لیے یہ ایک حوصلہ افزا خبر ہے۔" اس نے اپنا اطمینان چھپانے کی کوئی کوشش نہیں کی۔ "یہ دونوں شرائط پوری ہو جائیں گی بلکہ کرنل سے تو تم کل صبح ہی تصدیق کر سکتی ہو۔"

"یہ کام کسی کو سونپا جا چکا ہے۔ کل شام تک مجھے رپورٹ مل جائے گی۔" ویرا نے اتنے اعتماد سے کہا کہ میں اس کی صورت دیکھتا رہ گیا۔ اس وقت ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ پاکستان میں واقعی کسی بہت بڑے گروہ کو چلانے میں مصروف ہو۔

"دام اور ڈلیوری کا کیا رہے گا؟" اس نے اگلا سوال کیا۔

"فی الحال اتنا ہی کافی ہے۔ دام اگلی گفتگو میں طے کر لیے جائیں گے۔ تم تو اس طرح بات کر رہے ہو جیسے ہمارے درمیان سب کچھ طے ہو چکا ہے۔"

"میرے لیے یہ سب جاننا ضروری ہے تاکہ میں بجٹ کو مدِنظر رکھتے ہوئے آگے کی منصوبہ بندی کر سکوں۔ ہم لوگ ٹافی یا چاکلیٹ کا سودا نہیں کر رہے جو وصول ہوتے ہی بازار میں پھیلائی جا سکے۔"

"ڈلیوری کی بھی بھرپور ضمانت دی جائے گی۔" ویرا نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "داموں کا تعلق ڈلیوری کی مدت سے ہے۔ تم اس بارے میں حساس نظر آتے ہو!"

رکھنا مگر میرے لیے تمہاری گفتگو خیال انگیز ہے۔ مجھے موقع ملا تو کبھی تمہارے ساتھ تفصیلی ملاقات کروں گی۔ تم جیسے باذوق اور موقع شناس لوگ آج کل کم ہی ملتے ہیں۔ رہا یہی کشیدگی کی اس فضا میں یہاں کام کرنا، واقعی دل گردے کا کام ہے۔"

"اصل نکتہ یہی ہے کہ میری اصل پر کسی کو شبہ نہیں ہو سکتا۔ میں نے اپنی دھرتی کی خدمت کے لیے پچھلے پندرہ برس سے گھر چھوڑا ہوا ہے اور روپ بدل کر یہیں سے ایک سرحدی قصبے میں رہ رہا ہوں۔ میں نے ایک مقامی عورت سے شادی کی ہوئی ہے جس سے میرے دو بچے بھی ہیں۔ اپنی دھرتی کے لیے اتنی بڑی قربانی کون دے سکتا ہے؟ حالات سازگار رہے اور کبھی تم سے ملاقات ہوئی تو دیکھنا کہ گاؤں کے لوگ میری کتنی عزت کرتے ہیں کیونکہ میں بدبختوں کے ساتھ میں ان کے بچوں کو تعلیم دیتا ہوں۔ میں نے اپنی یہ ساکھ بڑی محنت سے بنائی ہے۔ دراصل ناگ کا سر کچلنے کے لیے دل پر پتھر رکھ کر سنپولیوں کو دودھ کے پیالے پلا رہا ہوں لیکن آج تم سے بات ہونے کے بعد مجھے محسوس ہو رہا ہے کہ اب میری آخری اور سب سے بڑی کامیابی کا وقت بہت قریب آ پہنچا ہے۔"

وہ تیزی سے کھل رہا تھا۔ ویرا اس کی پرجوش گفتگو سننے کے ساتھ بہت غور سے میرے چہرے کے تاثرات کا جائزہ بھی لے رہی تھی۔ اس کی آنکھوں میں التجا تھی کہ میں خاموش رہوں۔ وہ ساری سرفشانی سن رہی تھی اور میں بھی خاموش تھا کیونکہ اس طرح مجھے ملک دشمنوں کے ہولناک عزائم سے واقف ہونے کا موقع مل رہا تھا۔ بلیک کیبٹ ڈی تو پھر بھی غیر ملکی تخریب کار اور ایجنٹ تھا۔ مجھے فکر ان لوگوں کا تھا جو اسی پیڑ کی جڑوں میں تیزاب انڈیل رہے تھے جس کا پھل کھا کر وہ اپنے وجود کے لیے قوت نمو حاصل کرتے تھے۔

"ارادے مضبوط ہوں تو کامیابی ضرور قدم چومتی ہے۔" ویرا نے اس سے کہا۔ "اب اتنی باتیں ہو گئی ہیں تو یہ بھی بتا دو کہ تم کس گاؤں میں اور کس نام سے رہتے ہو؟"

"ابھی اس انکشاف کے لیے وقت سازگار نہیں لیکن میں وعدہ کرتا ہوں کہ بہت جلد تمہیں اپنا مہمان بناؤں گا۔ تم سے باتیں کر کے مجھے تمہاری ذات سے کچھ عقیدت سی ہو چلی ہے۔"

ویرا استہزائیہ انداز میں ہنس پڑی۔ "عقیدت ہو گئی ہے مگر ابھی بھروسا نہیں ہوا۔ تم تمام سیکرٹ ایجنٹ ایک جیسے ہوتے ہو، ہر قسم کے احساس سے عاری ایک انسانی مشین کی طرح۔ میرا تو خیال ہے کہ جس دن تم اپنا مشن مکمل محسوس کرو گے اپنی مقامی بیوی کو اپنے ہاتھوں سے ذبح کر ڈالو گے۔"

"نہیں ویرا جی!" اس کی آواز میں گہری سنجیدگی تھی۔ "میری خود ساختہ جلاوطنی میں اس عورت نے مجھے بہت سکھ دیا ہے۔ اسے میں دل و جان سے چاہنے لگا ہوں مگر مشکل یہ ہے کہ وہ مجھے دیندار مسلمان سمجھتی ہے۔ یہ گالی میری برداشت سے باہر ہے جسے میں پندرہ برس سے سوتے جاگتے برداشت کر رہا ہوں۔ وقت آ رہا ہے جب میرا مشن پورا ہو گا تو میں اسے اور دونوں بچوں کو کلکتے لے جا کر اپنے ہاتھوں سے کالی دیوی کے چرنوں پر بھینٹ کر دوں گا۔ مانا کہ وہ میرا بھی خون ہے مگر میرا خون گنگا جل تو نہیں جو ہمیشہ اور ہر جگہ پاک رہتا ہے۔ کیا پتا کہ کب میری بیوی کا خون میرے بچوں کے سر چڑھ کر بولنا شروع کر دے۔ اتنی بڑی قربانی دے کر میں یہ برداشت نہیں کر سکتا کہ میرے بچے میرے نظریات کو برا سمجھنے لگیں۔"

"تمہارے خیالات قابل قدر ہیں۔" اس وقت ویرا اس مردود سے اس کے علاوہ کچھ نہیں کہہ سکتی تھی۔ "اپنا مقصد ہر ایک کو جان سے زیادہ عزیز ہوتا ہے۔ اب تم دعا کرو کہ تمہارا حوصلہ کر کے تمہارا احساس جی جائے اور تمہیں اپنے پرانے خواب پورے کرنے کا موقع مل سکے۔"

"میں بلاشبہ اسی وقت تم سے بات کروں گا۔" اس کی آواز ممنونیت آمیز ہو گئی تھی۔

"میں تو تمہیں یہ سسٹم آن رکھوں گی۔ فی الحال شب بخیر۔" ویرا نے وہ الوداعی فقرہ ادا کر کے اپنے لیے سگریٹ سلگائی اور نرم قالین پر بے آواز قدموں سے اس مواصلاتی نظام کی طرف بڑھ گیا۔

"تیرے لال پیلے ہو رہے تھے تم اس کی باتوں پر۔" میں فارغ ہوتے ہی ویرا نے قہقہہ لگاتے ہوئے کہا۔ "میں تو ڈر رہی تھی کہ کہیں تم مشتعل ہو کر اسے گالیاں دینا نہ شروع کر دو..."

"میں اتنا احمق نہیں ہوں۔ ذرا بھی بولتا تو وہ اپنے بل میں چھپا ہوا پھر اگلنا بند کر دیتا۔ مجھے تو اس خبیث پر پہلے ہی شبہ تھا۔ اب تم نے اپنے کانوں سے سن لیا کہ وہ کون ہے اور کیا گل کھلا رہا ہے؟"

"وہ کون ہے اور کیا کر رہا ہے، یہ سب تو بھول جاؤ۔ دشمن ایک دوسرے کے خلاف ہمیشہ ایسے ہی تباہ کن منصوبے بناتے ہیں۔ تمہارے نزدیک وہ خبیث اور ملعون ہے مگر اپنے ہم وطنوں کے لیے وہ بہت بڑا ہیرو ثابت ہو گا۔ مادیت پرستی کے اس دور میں تمہیں ایسے کتنے لوگ ملیں گے جو کسی نظریے کی آبیاری کے لیے وطن اور گھر بار کو تج کر دشمنوں کی صف میں اتنی طویل مدت تک رہائش کرتے رہیں؟ تم یہ کیوں نہیں سوچتے کہ اسے اپنا مقصد

آگے بڑھ جانے کے لیے یہاں والوں کی حمایت اور سرپرستی بھی حاصل ہے۔ ان جونکوں کو جسم کاٹے بغیر کس طرح نوچ کر پھینکا جا سکتا ہے؟"

"تم یہ سوال آج کر رہی ہو اور میں نے صرف اسی بنا پر تم سے بغاوت کی تھی۔ میرا ضمیر مجھے یہ اجازت نہیں دیتا تھا کہ میں میروئن جیسا زہر اپنے ہاتھوں سے اپنے لوگوں میں پھیلاؤں۔ اس وقت میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ میروئن اور اسلحے کا کاروبار ساتھ ہوگا۔ بھی تو اس دور کی مکروہ ترین طاقت ثابت ہو رہا ہے۔

کیا تمہارا ضمیر تم کو کبھی ان سرگرمیوں پر ملامت نہیں کرتا؟"

"جو لوگ اپنے گھروں میں داخل ہونے سے روک دیے گئے ہیں ان کے بارے میں تمہارا ضمیر کیا کہتا ہے؟" اس نے میرا سوال نظر انداز کر کے جوابی سوال کر ڈالا۔

"جو لوگ اپنے ذاتی تحفظ کے لیے اپنے وطن کے بخیے ادھیڑنے پر تل جائیں وہ اس قابل ہوتے ہیں کہ انہیں چوراہوں پر پھانسی پر لٹکا دیا جانا چاہیے۔۔۔"

"بڑا قابل قدر جذبہ ہے مسٹر ٹین!" وہ میری بات کاٹ کر طنزیہ لہجے میں بولی۔ "اس دور میں ہم جن جزیروں میں رہتے ہیں اگر اپنا جغرافیہ درست رکھنے کے لیے لوگوں کو سولیوں پر لٹکاؤ گے تو دنیا تمہارا حلیہ بگاڑ کر رکھ دے گی۔ تاریخ تو پھر بعد میں آئے گی، حقوق انسانی کے عالمی ادارے لٹھ لے کر تمہارے پیچھے پڑ جائیں گے۔"

"حقوق انسانی کے عالمی ادارے!" میں نے حقارت سے کہا۔ "یہ سب بڑی طاقتوں کے چونچلے ہیں۔ چھوٹے ملکوں میں مقامی مفادات پر سیکڑوں انسان ذبح کر دیے جاتے ہیں، ڈرگ مافیا اپنے مفادات کے تحفظ کے لیے خون کی ہولی کھیلتی ہے تو کسی کے کان پر جوں تک نہیں رینگتی لیکن فاک لینڈ میں ایک انگریز چرواہے کی کھال بھی جاتی ہے تو برطانیہ کی شاہی بحریہ اپنی پوری بحری اور فضائی قوت کے ساتھ اسے روند ڈالتی ہے۔ یہ سب بہانوں کے دوہاری ادارے ہیں اور ہر حال میں اسی کے گن گاتے ہیں جس کے ہاتھ میں لاٹھی ہوتی ہے۔"

"یہ بہت طویل اور لاحاصل بحث ہوگی۔" وہ بات وہیں ختم کرتی ہوئی بولی۔ "یہ بتاؤ کہ اب اپنے دوست کو اسلحہ دلوانے کا ارادہ ہے یا اسے ٹال دیا جائے؟"

"تم شیخ کی نمک خوار ہو اور مجھے نہیں بلکہ اپنے باپ کو جواب دہ ہو اس لیے جو مناسب سمجھو وہ کرتی رہو۔ میں تمہاری روزی کے معاملے میں دخل انداز نہیں ہونا چاہتا۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔

"اس بے حسی پر تمہارا ضمیر تمہیں ملامت نہیں کرے گا؟"

اس نے قدرے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔ "تمہاری ناک کے نیچے یہ سودا ہوگا اور تم تماشائی بنے کھڑے رہو گے؟"

"میں نے یہ نہیں کہا۔ تم اپنا کام کرو، میں اپنا کام کروں گا۔" میرا سیدھا سا جواب تھا۔

"میرے مقابل آنے سے کیا یہ بہتر نہیں ہوگا کہ میں تمہاری خاطر یہ سودا ترک کر دوں؟ مگر یہ یاد رکھنا کہ میں نے بلیک کیٹ کو اتنا سا تصرف اس لیے دیا ہے کہ عزرا کے بعد بھی مشن ہماری گرفت میں آ سکے۔"

"مجھے سودا خراب کرنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ اس کی فرمائش پوری کر کے جتنا مال بنا سکتی ہو وہ بناؤ۔ اسلحے کی فراہمی کے بعد اگر عزرا کو جتوا سکتی ہو تو یہ حسرت بھی پوری کر لو۔ میں اپنا کام اس وقت شروع کروں گا جب اسلحہ تمہاری تحویل سے نکل کر۔۔۔۔ بلیک کیٹ کے قبضے میں چلا جائے گا۔ میرے لیے اتنا ہی کافی ہے کہ تمہارے اعتماد کی بدولت مجھے اس لین دین کے بارے میں تفصیلی معلومات مل گئی ہیں۔"

میری بات سن کر وہ بیا کی آنکھیں چمکنے لگیں اور وہ تعریفی لہجے میں بولی۔ "یہ تو واقعی سب سے معقول تجویز ہے۔ سانپ بھی مر جائے گا اور لاٹھی بھی نہیں ٹوٹے گی مگر بلیک کیٹ کو شبہ ہو جائے گا کہ اس سودے کے بارے میں مخبری کی گئی ہے۔ اتنی بڑی کھیپ پکڑے جانے پر ایک مدت کے لیے ان لوگوں کی کمر ٹوٹ جائے گی۔"

"جب تمہارے پاس آ جانے کے بعد وہ تم سے کوئی شکوہ نہیں کر سکے گا۔" میں نے اپنی دلیل کا دفاع کرتے ہوئے کہا۔ "پندرہ برس کی ریاضت کے بعد آخر کار اسے اپنے شہر میں دھول اڑاتی کالی پیلی ویگنوں کے جھرمٹوں میں ہی واپس لوٹنا ہوگا۔ ہو سکتا ہے کہ اتنی بڑی ناکامی کا صدمہ اسے خودکشی پر مجبور کر دے۔"

"یہی تدبیر بہتر رہے گی۔" وہ مجھ سے پوری طرح متفق تھی۔ حالانکہ وہ سب میں نے اسے مطمئن کرنے کے لیے کہا تھا ورنہ اصل منصوبہ تو پہلے ہی شروع ہو چکا تھا۔ نہ ہوگا بانس، نہ بجے گی بانسری والی کہاوت اس وقت کرنل مہیش پال پر صادق آ رہی تھی۔ اس سے دو فائدے تو حاصل ہونے ہی تھے لیکن بلیک کیٹ کی تازہ ترین ہرزہ سرائی کے بعد میں نے یہ فیصلہ کیا تھا کہ کرنل سے بلیک کیٹ کا سراغ حاصل کر کے اسے بھی پہلی فرصت میں ٹھکانے لگانا تھا۔

میرے لیے وہ رات بہت اہم تھی۔ ایک طرف مینڈو کو کوزنگی کریک سے میروئن وصول کرنی تھی جس میں اپنے پروگرام کے مطابق اس کی وصولیابی میں کوئی رکاوٹ نہیں ڈال سکتا تھا لیکن مجھے اس کا چنداں زیادہ غم نہیں تھا کیونکہ تبدیل شدہ منصوبے کے

ت وہ ساری کھیپ جنگل کی تولہ ہیڈ رڈ کے ذریعے نیو یارک
روانہ کی جانے والی تھی۔ شہر میں سرور لودھی کے قتل اور جانو واچھی
کے فرار کی وجہ سے پولیس کی جو سرگرمیاں شروع ہو گئی تھیں ان
کی وجہ سے تولہ ہیڈ رڈ کے بارے میں فکر مند تھا جس سے معلومات
کی تکمیل کے لیے اس کی سلامتی بہت ضروری بلکہ ناگزیر تھی۔

دوسری طرف میرا دھیان سلطان شاہ کی طرف بھی لگا ہوا
تھا۔ اس نے فلیٹ سے ائیرپورٹ جانے کے بعد مجھے کوئی
فون نہیں کیا تھا۔ اس وجہ سے مجھے امید تھی کہ اسے اسلام آباد جانے
والی کسی پرواز میں جگہ مل گئی ہوگی۔

سلطان شاہ عزدار کے بارے میں مجھ سے زیادہ حساس تھا
مجھے یقین تھا کہ وہ اسلام آباد پہنچنے کے بعد ایک لمحہ بھی ضائع کیے
بغیر کرنل جمشید پال پر کام شروع کر دے گا۔ اگر اسے رات ہی میں
اس مہم میں کامیابی حاصل ہو جاتی تو وہ مجھے فون کر کے
وہاں سے فوری طور پر کراچی واپسی کا سفر شروع کر سکتا تھا۔

ان دونوں کی خبر گیری کے لیے میرا اپنے فلیٹ پر موجود رہنا
ضروری تھا کہ ویرا کو یہ سب منظر کی ہوا لگے بغیر ہی اپنا کام مکمل
کر سکوں۔ اس لیے میں ویرا کے مکان سے فوراً ہی روانہ ہو گیا۔

جہانگیر کے ساتھ شام اس میری جو جھڑپ ہوئی تھی اس پر وہ
بہت زیادہ شرمسار تھے اور پھر سلمیٰ بھی گھر کے بجائے اسپتال میں
تھی اس لیے وہ میری غیر موجودگی میں اسپتال کا چکر لگا کر فلیٹ پر
آ گیا تھا اور بظاہر میرے ساتھ ہی شب بسری کے موڈ میں نظر
آ رہا تھا۔

مجھے اس کو دیکھ کر خوشی ہوئی مگر میں نے اس پر رعب گانٹھنے
کے لیے خشک لہجے میں سوال کیا "تم اب تک یہاں کیا کر رہے ہو؟ کیا
گھر جانے کا ارادہ نہیں ہے؟"

"گھر، گھر والی سے ہوتا ہے۔" وہ ڈھٹائی سے ہنستا ہوا بولا۔
"جب گھر والی اسپتال یا میکے میں ہو تو ہر جگہ گھر کے برابر ہوتی ہے۔
آج تو تم بھی اکیلے ہی نظر آ رہے ہو۔ تمہارا جوڑی دار کہاں ہے؟"

اسے بہت دیر سے سلطان شاہ کی غیر حاضری کا خیال آیا تھا
لیکن غنیمت یہ تھی کہ وہ اسے بھولا نہیں تھا۔

"اگر اب تمہارے ہوش و حواس بحال ہو چکے ہوں تو کچھ کام
کی بات کر لیں؟" میں نے اسے ملامت آمیز نظروں سے گھورتے
ہوئے سوال کیا۔

"اب بار بار اس ناخوشگوار واقعے کا ذکر کر کے شرمندہ نہ کرو۔"
وہ بُرا منائے بغیر بولا۔ "کبھی کبھار تم سے بھی ایسی بے اعتدالی سرزد
ہو سکتی ہے۔"

"سلطان شاہ ایک اہم مشن پر اسلام آباد گیا ہوا ہے۔ اس لیے
فوری امکان ہے کہ واپسی میں اس کے ساتھ ایک خطرناک قیدی بھی
ہوگا۔ اگر حالات سازگار رہے تو وہ کل کسی بھی وقت واپس
آ جائے گا۔"

"قیدی؟" اس نے حیرت اور بے یقینی سے دہرایا۔ "تو کیا
وہ کسی کو اغوا کرنے گیا ہے؟"

"تم ٹھیک سمجھے۔" میں نے اس کے خیال کی تائید کی۔ "آنے
والا ایک اہم سیاسی بلکہ سفارتی عہدے دار ہوگا۔ اس سے بازپرس
کے لیے مجھے شاید تمہاری فیکٹری استعمال کرنی ہوگی۔"

"وہ کوئی مسئلہ نہیں۔ فیکٹری کو کیا، تم اس مقصد کے لیے میرا
گھر بھی استعمال کر سکتے ہو۔ سلمیٰ کو ابھی چار چھ دن تک اسپتال میں
رہنا پڑے گا مگر سوال یہ ہے کہ تم اچانک ہی تو کب سے کیسے
آ نکلے۔ سفارتی عہدے داروں سے تمہارا کون سا ناطہ تعلق پیدا ہو
گیا جو اب ان کے اغوا تک کی نوبت آ گئی ہے؟"

"بس یوں سمجھ لو کہ مجھے اتفاقاً ہی ایک ایسی خطرناک سازش کا علم
ہو گیا ہے جو کامیاب ہو گئی تو نہ صرف صوبہ سندھ خاک و خون میں
نہا جائے گا بلکہ سرحد پار سے بھی کوئی بڑی مداخلت ہو سکتی ہے۔
اس کا سدباب کرنے کے لیے اس سفارتی افسر پر ہاتھ ڈالنا ضروری
ہو گیا ہے۔"

پھر میں نے نہایت اختصار کے ساتھ اسے بلیک کیٹ ٹی
سے متعلق واقعات سے آگاہ کرنا شروع کیا تو اس کی آنکھیں
حیرت سے پیشانی تک چڑھتی چلی گئیں۔

"مگر تم اتفاقاً ہی درمیان میں نہ آ جاتے تو بلیک کیٹس نے
شی سے یہ سودا کر لیا ہوتا۔ شی تو واقعی نہایت خون آشنا تنظیم ثابت
ہو رہی ہے۔"

"برخوردار! میں بلاوجہ ہی شی سے بدظن نہیں ہوا تھا۔ لاہور
میں میں نے ان کا ایسا بھیانک روپ دیکھا تھا جو کسی کو بھی ہول
دلانے کے لیے کافی ہوتا۔ لاہور میں لائیڈز کا ٹیم ان کا ایک لمبا
گڑھ تھا جہاں ان کی مرضی کے بغیر پرندہ بھی پر نہیں مار سکتا تھا۔
وہاں زیر زمین تہ خانوں میں تباہ کن اسلحے کے بھاری ذخائر موجود
تھے جو آخر کار اسی ملک کی تباہی کے لیے استعمال ہونے تھے۔
ان ذخیروں کو میں نے ویرا کے ساتھ مل کر خود تباہ کیا تھا اور جب
ہی سے شی لائیڈ میرے خون کا پیاسا ہو گیا ہے۔"

"لیکن مجھے تو یاد پڑتا ہے کہ اس واقعے کے بارے میں
اخبارات میں کچھ اور ہی کہانیاں چھپی تھیں۔" جہانگیر نے اس
پرانے واقعے کو یاد کرتے ہوئے کہا۔

"یہی سب سے بڑی بدقسمتی ہے۔ ہر کلیدی جگہ پر ان کے
ایسے نمک خوار موجود ہیں جو ان کے اصل چہروں کو بے نقاب

ہونے ہی نہیں دیتے۔ ہوتا کچھ اور ہے اور کہانیاں کچھ اور ہی پھیلائی جاتی ہیں؟"

"اور میں ان کے لیے کام کرتا رہا تھا۔" وہ جھرجھری لیتا ہوا بولا تھا۔

"بلکہ اصولی طور پر تم اب بھی ان ہی کے تابع ہو۔ آدمی ایک بار ان میں شامل ہو کر ہمیشہ کے لیے ان ہی کا غلام ہو کر رہ جاتا ہے اور باغی ہو جائے تو پھر اسے زندہ نہیں چھوڑتے۔"

"میری تو عقل کام نہیں کرتی کہ تم ان سے ٹکرا کر اب تک کیسے زندہ ہو۔ ان جیسے درندوں کے غول کو اپنے پیچھے لگا کر آدمی زیادہ دیر تک نہیں بچ سکتا۔"

"حوصلہ اور مضبوط قوت ارادی ہو تو ہر کام ممکن ہے اور اب بھی دیکھ لو کہ بلیک کیٹ ٹی اور اس کا سرپرست کس طرح پکے ہوئے پھل کی طرح خود بخود میری جھولی میں آگرا ہے۔"

"لیکن کرنل منیش پال کو سلطان شاہ اسلام آباد سے یہاں تک کیسے لائے گا؟"

"وہ اس کا کام ہے۔ جب سر پہ موت سوار ہو جاتی ہے تو آدمی کوئی نہ کوئی راہ نکال ہی لیتا ہے۔ جعفر الدین کے لیے وہ اس قدر پریشان رہتا ہے جیسے وہ اس کی سگی بہن ہو۔"

"چلو تمھیں مفت میں ایک وفادار اور جاں نثار ساتھی ملا ہوا ہے۔" وہ ہنس پڑا۔

ہمارے لیے باتیں کرنے کے لیے اس گھمبیر صورت حال کے بارے میں بہت مواد موجود تھا اس لیے ہم دیر تک اس بارے میں تبادلۂ خیال کرتے رہے۔ بار جب میں نے سیٹھ کو لیے فون کیا تو دوسری طرف سے اس کی پژمردہ آواز سن کر مجھے شبہ ہوا کہ وہ اپنے مشن میں ناکام رہا تھا۔

"آج شہر کے حالات بہت ناسازگار ہیں۔" دعا سلام کے بعد اس نے کہنا شروع کیا۔ "پولیس کی مدد کے لیے رینجرز کو بھی طلب کر لیا گیا ہے اور جگہ جگہ گاڑیوں کو روک کر تلاشی لی جا رہی ہے۔"

"یہ بتاؤ کہ مال کا کیا بنا؟" اس کے تمہیدی فقروں سے مجھے الجھن ہونے لگی تھی۔

"وہ بہت دشواریوں سے مال لے کر پہنچا تھا اس لیے کسی بھی قیمت پر واپس لے جانے پر آمادہ نہیں ہوا۔ اسے ڈر تھا کہ کہیں وہ واپسی کے سفر میں رنگے ہاتھوں دھر لیا گیا تو اس کی چمڑی میں بھوسا بھر دیا جائے گا۔ میں خود بھی وہاں سے مال نہیں لا سکتا تھا۔ اس لیے مجبوراً ساری تھیلیاں ایک ویرانے میں زیر زمین دفن کر دی گئیں۔ ایک دو روز میں حالات معمول پر آئیں گے تو وہاں سے مال نکال لوں گا۔"

"اس وقت تک وہ لوگ انتظار کریں گے جنھیں آگے مال دینا ہے؟"

"مجبوری ہے، انھیں انتظار کرنا ہی ہوگا۔ اس وقت شہر میں مال کی پوزیشن بہت ٹائٹ ہے۔ باہر بھیجنے کے لیے خالص مال کی اتنی بڑی مقدار کہیں سے نہیں مل سکے گی۔"

"ٹھیک ہے، میں صبح دفتر آ کر بات کروں گا۔" میں نے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

"کس سے کس مال کے بارے میں بات کر رہے تھے؟" جہانگیر نے میری اس گفتگو پہ چونکتے ہوئے سوال کیا۔ "اس وقت تمھارے لب و لہجے سے پرانے تصوروں کی بو آ رہی تھی۔ ایک طرف مال اور اسلحے سے نفرت کر رہے ہو اور دوسری طرف اسی کی دلدل میں دھنستے جا رہے ہو۔"

"آج کل میں کسی محاذ پر مصروف ہوں۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ "ایک پارٹی کو ڈبل کراس کر رہا ہوں۔ مال سامنے آتے ہی پکڑوا دوں گا۔ اب تو میرے سامنے بس یہی ایک مشن رہ گیا ہے۔"

"تم ہر طرف اور ہر ایک سے دشمنی لے کر جو جنگ لڑ رہے ہو وہ تمھارے لیے بہت مہلک ثابت ہو گی۔ کسی بھی وقت اتنی خاموشی اور بے دردی سے مار دیے جاؤ گے کہ ہمیں تم پہ رونے کا موقع بھی نہ مل سکے گا۔ معلوم ہوتا ہے کہ رفتہ رفتہ تم پہ جنون کی کیفیت طاری ہوتی جا رہی ہے اور بعض اتفاقی کامیابیوں نے تمھارا دماغ بالکل ہی خراب کر کے رکھ دیا ہے۔ اپنے زمانے میں خود تم نے کتنے شریفوں اور معززین کو جھوٹے مگر مضبوط مقدموں میں پھنسا کر ان کا جینا اجیرن کر دیا ہے۔ اسی طرح یہ لوگ بھی تمھاری زندگی جہنم بنا دیں گے۔۔۔"

"شاید میرے وہی پرانے گناہ میرے ذہن پہ کچوکے لگاتے رہتے ہیں جو میں ان کے ازالے کے لیے کچھ نہ کچھ کرتا رہتا ہوں۔ اس راستے میں مارا بھی گیا تو دوسری دنیا میں کم از کم میری روح تو تسکین پا سکے گی۔"

"یہ سب خود فریبی کی باتیں ہیں۔ بس یہ یاد رکھو کہ جب چیونٹی کی موت آتی ہے تو اس کے پر نکل آتے ہیں۔ تم نے جو اونچی پرواز شروع کی ہوئی ہے مجھے اس کا انجام اچھا نظر نہیں آ رہا۔"

"کوئی بات نہیں۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "عینک لگا کر دیکھو گے تو سب صاف نظر آنے لگے گا۔"

"مشورہ مان لو گے تو مجھے بھی خوشی ہوگی۔ نہیں مانو گے تو جب تک تمھاری زندگی لکھی ہوئی ہے، مجبوراً تمھارا ساتھ

ضرور بیٹھے رہیں گے۔ اب اسے منہ بھی موڑ لیں گے۔"

"جمع کا صیغہ استعمال کر رہے ہو؟" میں نے معنی خیز لہجے میں کہا۔ "کیا اپنے ساتھ سلمیٰ بھابی کو بھی شامل کر رہے ہو؟"

"تم بلاوجہ اس کی طرف سے بدظنی میں مبتلا رہتے ہو۔ جس طرح سلطان شاہ غفور الہٰ سے کوئی رشتہ نہ ہونے کے باوجود اس کے لیے سگے بھائی سے زیادہ بے چین رہتا ہے اسی طرح سلمیٰ تمہاری حالت اور بے ترتیب زندگی پر کڑھتی رہتی ہے۔" اس نے وہ ناموزوں ترین مثال دے کر میری طبیعت بدمزہ کر دی۔ اسے حقیقت کا علم نہ ہوتا ایک دوسری بات تھی مگر میں اچھی طرح جانتا تھا کہ سلمیٰ کے دل میں میرے لیے کیا جذبات موجزن رہتے تھے۔ اور وہ کیوں مجھے بار بار خلوت میں گھیر کر مجھ سے ناگفتنی باتیں کیا کرتی تھی۔ میری مجبوری یہ تھی کہ ان میں سے کوئی بات بھی جہانگیر کو نہیں بتا سکتا تھا۔

"وہ ٹوک ٹوک کر تمہیں تمہاری غلطیوں کا احساس دلانا چاہتی ہے۔ اس کی دلی آرزو ہے کہ تم اپنی زندگی میں کوئی ترتیب اور قرینہ پیدا کر لو مگر تم ہر وقت اس سے لڑنے پر ادھار کھائے بیٹھے رہتے ہو۔ یقین کرو کہ اس کے دل میں جھانکو گے تو وہ تمہیں مجھ سے زیادہ اپنی خیر خواہ نظر آئے گی۔"

"مجھے اس کی خیر خواہی پر کبھی کوئی شبہ نہیں رہا۔" میں نے پورے خلوص سے کہا۔ "اسی لیے کئی بار کی تو تکار کے باوجود میں اس سے صلح کر چکا ہوں لیکن اس کا کسی ہیڈ ماسٹرنی والا رویہ مجھے چڑانے لگتا ہے....."

"یہی نہیں بلکہ کچھ اور بھی ہے۔" اس نے میری بات کاٹتے ہوئے سنجیدگی سے کہا تو میں بری طرح چونک پڑا۔ مجھے یوں محسوس ہوا جیسے اس نے میرے دل کا چور پکڑ لیا ہو لیکن وہ بولا تو میرا اندیشہ ختم ہو گیا۔

"تمہارے اور اس کے درمیان تکرار کی ایک بڑی وجہ سلطان شاہ کی ذات بھی ہے۔ وہ آج تک اسے دل سے تمہارا دوست تسلیم نہیں کر سکی ہے اور اس بار بھی تم اسی کی وجہ سے ناراض ہو کر میرے گھر سے آئے تھے۔ میں سب کچھ سمجھ رہا تھا لیکن بات بڑھ جانے کے خوف سے خاموش رہا تھا۔"

"تم جیسے عقلمند شوہروں ہی کی وجہ سے نسلی ارتقا کا عمل جاری ہے۔ ورنہ ساری دنیا کی عورتیں اپنے شوہروں سے لڑ کر گھروں میں بیٹھی ہوتیں۔"

وہ کھسیانے ہوتے ہوئے مدافعانہ انداز میں ہنس کر رہ گیا کیونکہ اس کے یہاں بچے کی ولادت قریب ہونے کی وجہ سے نسلی ارتقا کی دھن بھی اس پر بری طرح چڑھی تھی۔

جہانگیر جب تولیے سے اپنا سر اور بدن خشک کرتا ہوا غسل خانے سے برآمد ہوا تھا تو میں نے دیکھا تھا کہ اس کے بدن پر دلدار آغا کے آدمیوں کے تشدد کی متعدد نشانیاں مندمل ہوتے ہوئے زخموں کی صورت میں موجود تھیں اور وہ میرے اندازے کے مطابق غیر معمولی تیزی کے ساتھ صحت یاب ہوا تھا مگر کئی دنوں تک خانہ نشین ہو رہنے کی وجہ سے اس کی شراب نوشی میں کافی اضافہ ہو گیا تھا۔ عادی شرابیوں کی طرح وہ بھی ساری اچھائی کو مے نوشی سے منسوب کرنے کا عادی تھا اور میری ہر سرزنش پر اس نے یہی کہا تھا کہ شراب کے جراثیم کش اور صحت افزا اثرات کی وجہ سے ہی وہ اپنے زخموں سے اتنی جلدی سنبھل گیا تھا ورنہ شاید ہفتوں تک بستر پر صاحب فراش رہتا۔

اس نے بستر پر جانے سے پہلے بھی اس کا سہارا لینا ضروری سمجھا کیونکہ رات کا کوٹا لیے بغیر اسے آسانی سے نیند نہیں آ سکتی تھی جبکہ نیند میری آنکھوں سے کوسوں دور تھی اور مجھے بلاوجہ اس کا ساتھ میسر آ رہا تھا۔ اس لیے میں نے اس کے شوق پر کوئی اعتراض نہیں کیا اور تقریباً دو بجے تک ہم یونہی بیٹھے گپیں لڑاتے رہے۔ وہ مسلسل لیے جا رہا تھا جبکہ میرا ذہن مسلسل سلطان شاہ کی طرف لگا ہوا تھا۔

مجھے پورا یقین تھا کہ وہ کامیابی اور ناکامی ہر حالت میں مجھے رات ہی کو باخبر ضرور کرے گا۔ آخر کار جب جہانگیر پر ہلکی سی اونگھ سوار ہونے لگی تو وہ خود ہی ڈرائنگ روم سے اٹھ کر سلطان شاہ کی خواب گاہ کی طرف چل دیا۔ اور میں اسے بستر تک پہنچا کر اپنے کمرے میں لوٹ آیا۔

نائٹ لیمپ کی روشنی میں اپنے بستر پر سگریٹ پھونکتے ہوئے کسی ارادے کے بغیر ہی مجھے کشتی والوں کی گن لوٹ کی فروخت سے حاصل کی ہوئی وہ خطیر رقم یاد آ گئی جو ڈالروں کی صورت میں بچوں کی آنٹی سلمیٰ کے پاس پڑی ہوئی تھی۔ ابتدا میں جب میں نے اس رقم میں سے جو چند بنڈل نکالے تھے ان کے بعد کبھی پیسے کی ضرورت ہی نہیں پڑی تھی۔ اس لیے میں لوٹ کے اس مال کو بھولا ہوا تھا لیکن جہانگیر کے گھر پر جو ہنگامے ہو چکے تھے ان کی بنا پر مجھے رقم کا وہاں چھوڑنا احمقانہ اقدام محسوس ہو رہا تھا اور پھر کبھی کبھار تو وہ گھر سراسر نوکروں کے رحم و کرم پر رہ جاتا تھا۔ جیسے اس وقت سلمیٰ اسپتال میں تھی اور جہانگیر فلیٹ میں میرے پاس دھت ہو کر سو رہا تھا۔

میرے ذہن میں بھانت بھانت کے متفرق اور غیر متعلق

خیالات آتے رہے لیکن نیند کا دور دور تک کوئی پتا نہیں تھا۔ پھر آخر کار صبح کے ساڑھے چھ بجے ٹیلی فون کی گھنٹی نے ایسی شور سے مجھے بری طرح چونکا دیا۔

میری توقع کے عین مطابق دوسری طرف سے سلطان شاہ بول رہا تھا۔

"تم کہاں ہو؟ خیریت تو ہے نا؟" میں نے اس کی آواز پہچانتے ہی مضطربانہ لہجے میں سوال کیا۔

"میں خیریت سے ہوں۔ مریض بازیاب ہو گیا ہے۔ تم تیار رہنا کہ لوٹیں ابھی تھوڑی دیر میں یہاں سے نکلنے ہی والا ہوں۔ میں نے اپنے ساتھ دو مقامی آدمی لے لیے ہیں جو مجھے کراچی پہنچا کر واپس آجائیں گے۔۔۔"

"اس وقت کہاں ہو تم؟" کرنل ہیمش پال کے پکڑے جانے کی خبر میرے لیے ایک بڑی خوش خبری سے کم نہیں تھی مگر مجھے سلطان شاہ کی سلامتی کی زیادہ فکر تھی۔ غلط کار سفارتی نمائندے کسی بھی طرح سفاک اور بے رحم سیکرٹ ایجنٹوں سے کم نہیں ہوتے کیونکہ بے نقاب ہونے کی صورت میں تو ان کا کیریئر تباہ ہو جاتا ہے۔ وہ جو سفارت کار ایک مرتبہ کسی بھی ملک میں ملوث ہو جائے ایسے دوسرے ممالک عام طور پر سفارتی طور قبول بھی نہیں کرتے اس لیے مجھے تشویش تھی کہ کہیں کرنل پال نے مزاحمت کرتے ہوئے اسے زخمی نہ کر دیا ہو۔

"شاید تم نے سنا ہو کہ اسلام آباد سے ذرا آگے 'بری امام' کا مزار ہے۔ میں اسی سے ملحقہ آبادی میں اپنے جاننے والوں کے ساتھ مقیم ہوں۔ مجھے گولی کا زخم آیا ہوا ہے۔ یہ مجبوری نہ ہوتی تو میں اب تک گجرات سے بھی آگے نکل چکا ہوتا۔ لیکن فکر کی کوئی بات نہیں۔ اب وہ مسلسل بے ہوش ہے اور اسی حالت میں کراچی پہنچے گا۔"

"زخم کہاں آیا ہے؟ اور تم اس وقت کہاں سے فون کر رہے ہو؟"

"زخم معمولی سا ہے۔ گولی بائیں بازو کی جلد پھاڑتی ہوئی گزر گئی تھی۔ اس وقت بھی میں اسی آبادی میں ہوں اور ایک سرکاری ادارے کو جانے والی فون کی لائن سے تار جوڑ کر اس وقت تم سے بات کر رہا ہوں۔ میں نے تم سے فون پر اطلاع دینے کا وعدہ کیا تھا جو میں نے پورا کر دیا ہے۔ اب میں جلدی میں ہوں۔ کیونکہ اس وقت پولیس والے رات بھر کے گشت کے بعد تھک ہار کر آرام کر رہے ہوتے ہیں۔ میں وقت ضائع کیے بغیر اسی وقت نکلنا چاہتا ہوں۔"

"اتنا بڑا خطرہ مول نہ لو۔ تمہارا مقصد ہے تمہاری گاڑی پر جگہ مشتبہ سمجھی جائے گی۔ دن نکلنے کے بعد جب ٹریفک رواں ہو گا تو پر ہجوم سڑکوں پر کوئی تم پر خاص توجہ نہیں دے گا۔" میں نے اصرار کیا۔

"تم فکر نہ کرو۔ جی ٹی روڈ پر دن رات بھاری ٹریفک چلتا رہتا ہے۔ ایک بار میں اس سڑک پر نکل گیا تو کچھ بھی نہیں ہو گا۔ مجھے اس کی گاڑی سے کچھ نقشے اور دستاویزات بھی ملی ہیں۔ جو میں جلد از جلد تم تک پہنچانا چاہتا ہوں اور پھر عزالہ کے لیے بھی ایک ایک لمحہ قیمتی ہے۔ اس وقت میں اپنے ذرا سے آرام کی خاطر کوئی بڑا خطرہ مول نہیں لے سکتا۔"

"تمہارا زخمی ہونا خطرناک ہے۔ ایک کار میں ایک بے ہوش مریض اور دوسرا زخمی ہو تو پولیس لامحالہ شبہے میں پڑ جائے گی اور پھر تمہارے پاس کچھ دستاویزات بھی ہیں۔ گاڑی میں تھوڑا بہت اسلحہ بھی ہو گا۔۔۔"

"میں نے سارا بندوبست کیا ہوا ہے۔" اس نے میری بات کاٹ دی۔ "میرا زخمی بازو جیکٹ کی آستین میں پوشیدہ ہے۔ ہمارا اسلحہ لائسنس یافتہ ہے اور ہم ایک نئی مرسڈیز میں سفر کریں گے۔ میں اچھی طرح جانتا ہوں کہ پولیس والے ایسی قیمتی گاڑیوں کو روکنے کی ہمت نہیں کرتے۔ بدقسمتی ہی آڑے آجائے تو یہ اور بات ہے۔"

"ٹھیک ہے۔ میں تمہیں مجبور نہیں کر سکتا۔ مریض کو براہِ راست جہانگیر کے گھر لے آنا۔ میں تمہیں وہیں ملوں گا۔ اس کے ساتھ فلیٹ آنا اور پھر فیکٹری کی طرف روانہ ہونا مناسب نہیں رہے گا۔"

"میں اب کسی بھی قیمت پر اس عورت کا سامنا نہیں کرنا چاہتا۔" اس نے ترش لہجے میں کہا۔ "وہ میری حد سے زیادہ تحقیر کرتی ہے۔ میں تم کو نہیں منع کر سکتا لیکن اگر شہر میں وہی ایک محفوظ ٹھکانا رہ گیا ہے تو میں مریض کو تمہارے حوالے کر کے پھاٹک ہی سے واپس لوٹ جاؤں گا۔ وہاں ٹھہرنا میرے لیے ممکن نہ ہو سکے گا۔"

"بچوں جیسی باتیں نہ کرو۔ تمہاری عزتِ نفس مجھے بھی بہت عزیز ہے۔ دراصل ملکی کئی دن کے لیے اسپتال جا چکی ہے۔ اس کی غیر حاضری میں تمہارے لیے کوئی پریشانی نہیں ہو گی۔"

"وہ لوٹ آئی تو میں وہاں نہیں رکوں گا۔" لمحہ بھر کے سکوت کے بعد اس نے ہتھیار ڈال دیے۔

فون کا سلسلہ منقطع ہو جانے کے بعد میرا ذہن الجھ کر رہ گیا۔ کرنل ہیمش پال بلاشبہ سلطان شاہ کی قید میں تھا۔ لیکن اس ایک واقعے سے پیوستہ متعدد سوالات ایسے تھے

جو میں فون پر سلطان شاہ سے نہیں پوچھ سکتا تھا۔ اگر اس کے لیے وہ مہم آسان ... ہوئی ہوتی تو وہ صبح کے سوا آٹھ بجے کے بجائے بہت پہلے مجھے فون کرتا۔ اسلام آباد میں اس وحشی درندے پر ہاتھ ڈالنے کے لیے سلطان شاہ کو یقیناً محنت کرنی پڑی تھی اور اس بارے میں واپس آنے کے بعد وہ خود ہی زیادہ بہتر روشنی ڈال سکتا تھا اور مجھے اس وقت تک قیاس آرائی اور انتظار کی اذیت سے گزرنا تھا۔

سلطان شاہ وہاں سے روانہ ہونے کے بعد کہیں آرام کے بغیر بھی سفر جاری رکھتا تب بھی اگلے دن کراچی پہنچنا ممکن تھا۔ اس کی جلد از جلد واپسی اگلی صبح ہی ہو سکتی تھی۔

ایک اعتبار سے وہ صورت حال کوئی اطمینان بخش نہیں تھی کیونکہ آنے والی رات کے نو بجے ویرا کو ایک بار پھر بلیک کیٹ ٹی سے بات کرنا تھی۔ ویرا نے اس سے تو کہہ دیا تھا کہ اس دوران میں وہ کرنل سے مطلوبہ ضمانت حاصل کرنے کی کوشش کرے گی مگر مجھے اس سے یہ دریافت کرنا یاد ہی نہیں رہا تھا کہ وہ کرنل سے رابطہ قائم کرنے کے لیے کسے استعمال کرے گی۔ میری دانست میں اس وقت پاکستان میں اس کی سمٹ کر ویرا کی ذات تک محدود ہو گئی تھی۔ میرے سامنے کوئی ایسا فرد موجود نہیں تھا جس پر ویرا اعتماد کر کے اپنا راز دوال بتا سکے۔

اگر ویرا کرنل سے رابطہ قائم کرنے کی کوشش کرتی تو اسے رات نو بجے سے پہلے ہی باہر نکل کر مجھ سے رابطہ قائم کرنا چاہیے تھا کیونکہ کرنل ہال کے اغوا کی خبر سفارتی حلقوں سے ہوتی ہوئی جنگل کی آگ کی طرح پورے ملک میں پھیل جانی چاہیے تھی۔ دنیا کے کسی بھی حصے میں کسی سفارتی افسر کا اغوا بجائے خود ایک اہم واقعہ ہوتا ہے لیکن جب دونوں ملکوں کے تعلقات کشیدہ ہوں تو ایسے کسی بھی واقعے کی اہمیت یک بیک ہزار گنا بڑھ جاتی ہے۔

ویرا کا کرنل ہیش پال سے رابطہ نہ ہوتا تو اس رات بلیک کیٹ ٹی سے تیسری گفتگو ہونے کا امکان تھا۔ یہ بھی ہو سکتا تھا کہ وہ ہزاروں کو چھڑا لینے کے باوجود ٹرانسمیٹر پر اس سے میری یا ویرا کی بات کرانے سے انکار کر دیتا۔

جو کچھ ہوا ہمارے پروگرام کے مطابق ہی ہوا تھا لیکن ان ٹھیک اوقات کا تعین کرتے ہوئے تقدیم و تاخیر کو سرے سے نظر انداز کر دیا گیا تھا۔

اس ضمن میں جب میں نے اپنے ذہن میں سلطان شاہ سے ہونے والی گفتگو کا جائزہ لیا تو مجھے اس میں کھلا تضاد محسوس ہوا جس پر میں نے پہلے توجہ نہیں دی تھی۔ ایک طرف سلطان شاہ نے یہ بتایا کہ اس کا پایان شاہ گولی سے زخمی ہوا تھا جس سے ظاہر ہوتا تھا کہ اغوا کی واردات خاموشی سے اور بلا مزاحمت نہیں ہوئی تھی بلکہ گولیوں کے ساتھ تصادم بھی ہوا تھا۔ ایسی صورت میں اس واقعے کا راز میں رہنا ناممکن نظر آتا تھا۔ لیکن دوسری طرف اس نے اپنی روانگی کے ضمن میں پولیس کا اس طرح ذکر کیا تھا جیسے دارالحکومت میں کوئی غیر معمولی صورت حال نہ ہو۔ اس کا یہ کہنا کہ پولیس والے رات بھر کے گشت کے بعد اس وقت تھک کر آرام کر رہے ہوں گے، یہ ظاہر کرتا تھا کہ سلطان شاہ کی دانست میں دارالحکومت کی پولیس ایک سفارتی افسر کے اغوا سے لاعلم تھی۔

واقعات تیزی سے رونما ہو رہے تھے اور اس وقت جو تصویر بن رہی تھی وہ بہت گنجلک تھی۔ آنے والے حالات کے بارے میں صرف قیاس آرائی ہی کی جا سکتی تھی۔ لیکن یہ طے تھا کہ مجھے ہر لمحے مستعد اور ہوشیار رہنا تھا ورنہ میری ذرا سی غفلت سے حالات قابو سے باہر نکل سکتے تھے۔

تھوڑی دیر بعد دوبارہ فون کی گھنٹی بجی تو مجھے احساس ہوا کہ اس وقت میرے ساتھ ہی کچھ اور لوگ بھی پریشانی کی وجہ سے جاگ رہے تھے۔ مجھے یقین تھا کہ وہ فون کال سلطان شاہ کی نہیں تھی۔ اس نے سرکاری لائن سے ناتا جوڑ کر جس طرح مجھ سے فون پر بات کی تھی اس عمل کا اتنی جلدی دہرانا آسان نہیں تھا اور پھر اس نے فرار کی عجلت میں خود ہی گفتگو کا سلسلہ منقطع کیا تھا۔ اس لیے ریسیور اٹھاتے ہوئے مجھے پوری امید تھی کہ وہ کوئی نئی آواز ہو گی۔

"میں ویرا بول رہی ہوں۔" ریسیور اٹھاتے ہی میرے کان میں اس کی مخصوص [illegible]

"ہیلو ہیلو۔" میں نے بیزاری کے عالم میں کہا۔ "میرا تو خیال ہے کہ تم میری قبر میں بھی بولتی رہو گی۔ ابھی رات کو ہماری ملاقات ہوئی ہے پھر صبح کے چار بجے تمہیں جھک مارنے کی کیا ضرورت ہے؟"

"تمہاری آواز میں دور دور تک نیند کا شائبہ نہیں ہے تم اتنی صبح جاگ کر کیا کر رہے ہو؟" اس کی آواز سے ہلکی سی حیرت کا اظہار ہو رہا تھا جو ناقابل فہم نہیں تھی۔

"منزالہ غائب ہو گئی ہے نا! اس کے فراق میں اختر شماری کر رہا ہوں۔" میں نے ہنس کر کہا۔ "تم بتاؤ کہ تمہیں الطونیو کی بدروح نے جھنجوڑا ہے یا کوئی کالا بلا تمہارے بستر تک گھس آیا ہے؟"

"مجھے ابھی ابھی اطلاع ملی ہے کہ کرنل ہیش اپنے گھر سے

غائب ہے۔" ویرا کی آواز سے تشویش ہویدا تھی۔ "وہ اپنے کام کے سلسلے میں اکثر کئی کئی دن کے لیے غائب ہو جاتا ہے۔ لیکن جانے سے پہلے اپنے سیکریٹری کو اپنے پروگرام سے ضرور آگاہ کر دیتا ہے۔ اسے پیشگی اطلاع دیے بغیر وہ اپنے پروگرام سے پندرہ منٹ کا بھی انحراف نہیں کرتا لیکن آج وہ رات سے کہیں لاپتا ہے۔ اسے آخری بار ساڑھے نو بجے ایلیٹ ان میں ایک ڈنر پارٹی سے روانہ ہوتے دیکھا گیا ہے اس کے بعد وہ گھر نہیں پہنچا۔ ڈیکی اس کے سفارت خانے کا عملہ شہر میں اس کی گاڑی دریافت کر سکا ہے۔"

"یہ خبر میرے بجائے پولیس کو دی جاتی تو زیادہ بہتر ہوتا۔" میں نے اپنی دلچسپی کو دباتے ہوئے تلخ لہجے میں کہا۔ "ویسے تم کو یہ سب تفصیلات کس نے مہیا کی ہیں؟"

"جہانگیر کی طرح پاکستان کے چند دوسرے شہروں میں اب بھی شی کے ایسے بڑے موجود ہیں جن سے ایک مدت سے تنظیم نے کوئی کام نہیں لیا لیکن وہ آج بھی تنظیم کے احکام پر عمل کرنے کے پابند ہیں۔ میں نے اسلام آباد میں ایسے ہی ایک شخص کو پوری بریفنگ دے کر کرنل ہیسٹی سے ضمانت حاصل کرنے پر مجبور کیا تھا۔ اسی نے ابھی چند منٹ پہلے مجھے فون پر یہ سب بتایا ہے۔ کرنل کے سفارت خانے نے ابھی تک پولیس سے رجوع نہیں کیا ہے۔ وہ لوگ مخمصے میں ہیں کہ کیا کیا جائے؟ اگر کرنل کسی خفیہ ترین مشن پر نکلا ہوا ہے تو پولیس رپورٹ کے بعد اس کی واپسی پر ناقابل بیان دشواریاں کھڑی ہو جائیں گی۔ اور اگر کسی نے اس پر ہاتھ ڈالا ہے تو رپورٹ نہ کرنے کی صورت میں اسے کرنل سمیت بہت دور نکل جانے کا موقع مل جائے گا۔ انھیں اس معاملے میں نئی دہلی سے خفیہ ہدایات کا انتظار ہے۔"

"یہ تو واقعی دلچسپ معاملہ معلوم ہوتا ہے لیکن سفارت خانے والوں نے اندر کی یہ باتیں تمھارے آدمی کو کیسے بتا دیں۔ تمھاری باتوں سے تو یہ ظاہر ہو رہا ہے کہ انھوں نے کرنل کی گمشدگی کا معاملہ ابھی تک چھپایا ہوا ہے۔"

"کرنل ہی نہیں اس سفارت خانے کے مزید دو افسر ہمارے دوستوں میں سے ہیں۔ ان سے بھی پہلے لین دین ہو چکا ہے۔ میں نے اپنے آدمی کو تینوں کے بارے میں بتا دیا تھا۔ ان میں سے ایک آج کل کرنل کا سیکریٹری ہے۔ وہ کوڈ سنتے ہی سمجھ گیا کہ کرنل کو تلاش کرنے والا شخص کا آدمی ہے۔ اسے بلیک کیٹ کے سودے کی بھی کچھ بھنک لگ گئی تھی۔ اس لیے اس نے میرے آدمی کو یہ سب بتا دیا۔ مجھے پریشانی یہ ہے کہ اگر کرنل کو کچھ ہو گیا تو بلیک کیٹ ٹی سے سودا نہیں بن سکے گا

ایسی صورت میں عزرائیل کا کیا بنے گا؟ اس کا تو مستقبل تباہ ہو جائے گا۔"

"کسی کا مستقبل بنانا اور بگاڑنا انسانوں کے اختیار میں نہیں ہوتا ویرا۔" میں نے جذبات سے عاری لہجے میں کہا۔ "ہم لوگ جو کچھ کر سکتے تھے ہم نے کر کے دیکھ لیا۔ اب باقی کام خدا پر چھوڑ دینا چاہیے۔ یہ معاملہ اتنا سنگین اور نازک ہے تو بلیک کیٹ ٹی کو تم سے پہلے کرنل کی گمشدگی کا علم ہو چکا ہوگا۔ میرا خیال ہے کہ سندھ میں اسلحہ پہنچانے کی مہم کا اصل روح رواں کرنل ہی تھا۔ بلیک کیٹ ٹی کو اس نے اپنی سفارتی حیثیت بچائے رکھنے کے لیے استعمال کیا ہوگا۔ اگر میرا یہ خیال درست ہے تو کسی مقامی خفیہ ایجنسی کے لوگ بھی اسے اٹھا سکتے تھے۔" میں نے پوری سنجیدگی کے ساتھ کہا۔

ویرا نے مجھے معاملہ سلجھانے کے لیے فون کیا تھا مگر میں کرنل کے معاملے کو اس کے لیے اتنا الجھا دینا چاہتا تھا کہ وہ فوری طور پر کوئی فیصلہ کرنے کے قابل ہی نہ رہ سکے اور رات کو بلیک کیٹ ٹی سے ہونے والی گفتگو میں فطری انداز اختیار کر کے اسے کسی بھی صورت میں مجھ پر شبہ ثابت نہ ہونے دے۔ میرے لیے اس معاملے میں وقت حاصل کرنے کی وہی ایک سب سے بہتر اور قابل عمل صورت حال ہو سکتی تھی۔

"میرے لیے یہ خبر تشویش انگیز تھی اسی لیے میں نے تمھیں مطلع کرنا ضروری سمجھا تاکہ تمھیں میری کارکردگی پر کوئی شبہ نہ ہو۔ عزرائیل کے بارے میں، میں اپنا وعدہ نبھانے کی پوری کوشش کر رہی ہوں لیکن من مانے نتائج کا حصول میرے بس سے باہر ہوتا ہوا نظر آ رہا ہے اور تم بھی اس معاملے میں میری کوئی مدد کرنے سے قاصر ہو۔" اس گفتگو کے نتیجے میں اس کی آواز سے نیند کا خمار یکسر کافور ہو چکا تھا۔

"تم خود بتاؤ کہ میں کیا کر سکتا ہوں؟ میری تو عقل ہی ماؤف ہو کر رہ گئی ہے۔"

"کیوں نہ ہم خود جا کر وہاں تک رسائی حاصل کرنے کی کوشش کریں؟"

"اگر خودکشی کرنا چاہتی ہو تو ضرور کرو۔" میں نے لاپروائی سے کہا۔ "وہ ان جنگلوں کا کیڑا ہے جہاں اس نے برسوں سے روپوشی اختیار کی ہوئی ہے۔ اس کے چپے چپے پر اس کے مخبروں کا جال بچھا ہوا ہوگا۔ تم ان اطراف میں قدم رکھتے ہی پہچانی جاؤ گی۔ آبادیوں سے دور جنگلوں اور ویرانوں میں روپوش رہنے والے وحشت گرد مسلسل محرومیوں کے نتیجے میں صنف مخالف کے حق میں بالکل جانور ثابت ہوتے ہیں۔ بہرحال میں تمھیں کسی ایسی حماقت کا مشورہ نہیں دوں گا۔ عزرائیل کے تو

...سے اچھے ہیں کہ جانو ماچھی نے اسے اپنے لیے پسند کر کے اپنے ساتھیوں کی چیرہ دستیوں سے بچا لیا ہے۔ تم ٹھیک ...لی سے یہ بھی سن چکی ہو کہ عزالہ سمیت جانو ماچھی کے آدمی راجی پور میں روپوش ہیں جنہیں اس نے اپنی حکمت عملی ...ان کی کمین گاہ میں محصور رہنے پر مجبور کر دیا ہے۔ اس ...تم زیادہ سے زیادہ یہی کر سکتی ہو کہ بلیک کیٹ لی کو ...دینے کہ عزالہ کی نگرانی کرنے والی ٹولی کو کراچی سے ...لے رو۔ اسی دوران میں تازہ حمد کا بھی کوئی نہ کوئی حل نکلنے پا جائے گا۔ جس کی روشنی میں ہم کوئی بہتر فیصلہ کر سکیں گے ...یہ تو کرنا ہی پڑے گا۔ ان لوگوں نے ایک بار عزالہ کو اپنے ...لے کر یہاں سے نکل گئے تو پھر کچھ بھی نہ ہو سکے گا۔"

...ان پہ خیال کی آواز ابھری۔ "اگر کسی طرح ہمیں ان کی کمین گاہ ...ہو جائے تو ہم یہ خطرہ مول لے کر طاقت کے زور پر ...ان سے عزالہ کو چھین سکتے ہیں۔ عزالہ اب کوئی خاندان ...نہیں رہی ہے۔ تصادم کی صورت میں اپنی حفاظت وہ ...کر سکے گی۔ دیکھو میں بھی سوچتی ہوں، تم بھی اس بارے ...غور کر دیکھو۔"

"میں تو اس وقت بھی پلک جھپکائے بغیر اسی معاملے ...پر غور کر رہا تھا۔ لیکن عین ممکن ہے کہ میں تمہیں کوئی خبر دیے ...اچانک ہی کہیں چلا جاؤں۔ میرے بارے میں تشویش ...میں مبتلا ہوئے بغیر یہاں کے حالات تمہیں خود ہی سنبھالنا ...ہوں گے۔ دوری پر رہ کر میں کوئی مدد نہیں کر سکوں گا۔"

"کیوں، تم کہاں غائب ہونے کا ارادہ رکھتے ہو؟" وہ ...ادھر ہی چونک پڑی تھی۔

"ابھی اسی بارے میں اندرون سندھ کا ایک چکر لگانے کا ارادہ رکھتا ہوں۔" میں نے سلطان شاہ یا کرنل ہیمش پال ...کا ذکر کیے بغیر کہا۔ "میں نے چند بااثر زمینداروں سے ...کر کے کچھ معلومات منگوانے کی کوششیں شروع کی ...ہیں۔ اگر ادھر سے کوئی بھی موافق اشارہ مل گیا تو میں ...ناگہانی چل دوں گا۔"

"لیکن آج رات نو بجے تو تم میرے پاس آؤ گے ناں؟" ...وہ مضطرب ہو اٹھا تھا۔ "میں چاہتی ہوں کہ بلیک کیٹ لی سے ...مذاکرات تم خود بھی سنو تاکہ تمہیں فیصلے کرنے میں مدد ...ملے۔ اسے بھی یہ معلوم ہو جائے گا کہ تم ابھی تک میرے ساتھ ...اپنی ضرورت کے تحت اندھا مہرہ ہو۔ ہم سے ...کرنے کے لیے وہ کوئی گندا وار بھی کر سکتی ہے جب کہ ...کی بازیابی تک اس سے کوئی جھگڑا پیدا کرنا نہیں ...چاہتی ہوں۔"

"میں پوری کوشش کروں گا۔" میں نے پوری نیک نیتی کے ساتھ کہا۔ "لیکن نہ آسکوں تو سمجھ لینا کہ کسی ناگزیر ضرورت کے تحت ہی مجھے کہیں جانا پڑ گیا ہے۔"

"سلطان شاہ تو فلیٹ ہی میں موجود نہ ہو گا نا؟" اس نے سوال کیا۔

"تم نے اسے جو کچھ کہا تھا اس پہ وہ بُری طرح بدک گیا تھا اور اس کے بعد سے کہیں بھاگا ہوا ہے۔ شام کو جب تم چھت پر تھیں شاید تم نے اس کی غیر موجودگی کو محسوس نہیں کیا۔"

"محسوس کیا تھا مگر وہ آوارہ گرد ہے۔ میں نے سوچا تھا کہ وہ کہیں نکلا ہوا ہو گا تو کیا اب وہ لوٹ کر تمہارے پاس واپس نہیں آئے گا؟" اس کے لہجے میں ہلکی سی ندامت پیدا ہو گئی تھی۔

"جائے گا کہاں؟ دو چار روز میں غصہ سرد ہو گا تو خود ہی لوٹ آئے گا۔ تم سے میری ایک گزارش ہے کہ اب کہیں اس سے سامنا ہو جائے تو اس سے الجھنے کی کوشش نہ کرنا۔ ورنہ وہ تم پہ ہاتھ بھی چھوڑ سکتا ہے!"

"میں تو دل سے چاہتی ہوں کہ وہ مجھ پہ ہاتھ اٹھائے۔ میں آشنا ہوں اس کا سا اکھڑ اور وحشی ایک جلادوں کی تند خو اور خشک مزاج مردوں کے لیے مظلوم عورت کے آنسو پھندہ بن جاتے ہیں۔ جس دن وہ مجھ پہ ہاتھ اٹھائے گا۔ اس کے بعد زندگی بھر میری تحقیر کرنے کی جرات نہیں کر سکے گا۔"

"صبح سویرے خدا کا نام لو دیا!" میں نے اسے ٹوک دیا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ تم اس کے عشق میں مبتلا ہو گئی ہو اور بس اسی کو زیر کرنے کے خواب دیکھتی رہتی ہو۔ وہ ایک کرخت اور اکھڑ مزاج آدمی ہے۔ تم اس کے منہ لگتی ہو تو مجھے دکھ ہوتا ہے۔ میں نہ تم کو کچھ کہہ سکتا ہوں اور نہ اسے کچھ کہہ سکتا ہوں۔"

"عشق نہیں بس اسے تم میری انا کا سوال کہہ سکتے ہو۔ مجھ جیسی کوئی بھی لڑکی یہ برداشت نہیں کر سکتی کہ کوئی مرد اسے مسلسل اور بُری طرح نظر انداز کرتا رہے۔ جس دن میں نے اسے زیر کر لیا وہی اس میں میری دلچسپی کا آخری دن ثابت ہو گا۔ اگر تم چلے گئے تو میں کبھی کبھار تمہارے فلیٹ کا چکر لگاتی رہوں گی۔ جانے سے پہلے فلیٹ کا تالا نہ بدلوا دینا۔ اس سے مجھے بہت آسانی رہتی ہے۔"

"فضول باتیں کر کے اپنی معصومیت جتانے کی کوشش نہ کرو۔" میں نے خشک لہجے میں کہا۔ "میں کئی بار کہہ چکا ہوں کہ تم لڑکی نہیں بلکہ بھرپور عورت ہو۔ اور شائستگی کے ہر گھاٹ سے واقف ہو۔ اسی طرح میں یہ بھی جانتا ہوں کہ تم ایک

ماہر نقب زن ہو۔ تمہارے لیے دروازوں کے تالے تو کیا تجوریوں کے پیچیدہ قفل کھیل ثابت ہوتے ہوں گے۔ اب اپنی یہ تقریر ختم کرو، تاکہ میں سورج طلوع ہونے سے پہلے کچھ دیر کے لیے سو سکوں۔ تمہاری گفتگو سن کر اب مجھے نیند آنے لگی ہے۔ اس سے پہلے کہ غنودگی کی یہ لہر ختم ہو۔ مجھے سو جانا چاہیے۔"

"رات تو بے والا معاملہ نہ ہو"، اس نے مجھے آخری بار وارننگ کرکے فون کا رابطہ منقطع کر دیا۔

"تم نے میرا سونا محال کر دیا ہے۔" میں بستر پر لیٹا ہی تھا کہ دروازے کی طرف سے آنے والی جہانگیر کی بھرائی ہوئی آواز نے مجھے چونکا دیا۔ "یہ آدھی رات کے بار بار فون کی گھنٹی کیوں بج رہی ہے؟" وہ نجانے کب سے وہاں کھڑا تھا۔

"رات نہیں ہے اب۔ تھوڑی دیر میں صبح طلوع ہونے والی ہے۔" میں نے کاٹ دار لہجے میں کہا۔ "اگر خراب پی کر بھی تم اتنی کچی نیند سوتے ہو کہ فون کی گھنٹیاں خلل انداز ہوتی ہیں تو تمہیں اپنی بے خوابی کا باقاعدہ علاج کرانا چاہیے۔ تمہاری نیند کے خیال سے میں باہر سے فون کرنے والوں پہ پابندی نہیں لگا سکتا۔"

"میرا تو خیال ہے کہ تم سرے سے سو ہی نہیں سکے۔ بے خوابی کے علاج کے لیے ہم دونوں کو ایک ساتھ جانا پڑے گا۔ تم اپنے اندرون سندھ سفر کے بارے میں ابھی کیا کہہ رہے تھے؟"

"ویرا کا فون تھا۔ اس کو اپنی غیر حاضری کا جواز بتا رہا تھا۔ سلطان شاہ کے آجانے کے بعد مجھے لامحالہ یہاں سے تمہارے گھر منتقل ہونا پڑے گا۔ بعد میں ویرا کو جواب دہی مشکل ہو جاتی۔"

"لوگوں کے اندرون سندھ جانے کے ذکر پہ مجھے وہ دوست یاد آتا ہے۔ جو اپنی شادی کے بعد اندرون سندھ سفر کے نام پر اپنی بیوی کے ساتھ حجرہ نشین ہو گیا تھا۔ خاصی تگ و دو اور انتظار کے بعد اسے وہاں سے برآمد کرایا جا سکا تھا۔ مجھے گمان ہوا تھا کہ کہیں تم نے بھی عزالدین کے بجائے اپنا کوئی اور سندھ دریافت کر لیا ہو۔"

"سوتے جاگتے اس وقت تمہارے ذہن پہ بے ہودگی سوار رہتی ہے۔" میں نے چڑچڑے لہجے میں کہا۔ "اب تم لاابالی لونڈے نہیں رہے ہو۔ چند روز میں ایک بچی کے باپ بننے والے ہو۔ ایسی باتیں تمہیں زیب نہیں دیتیں۔"

"بچی کیوں؟ مجھے کہتے ہوئے شرم آرہی ہے تمہیں۔"

میرے اندازے کے عین مطابق وہ بچی کے لفظ پہ بھڑکا

تھا۔

"یہ تمہارے اندرونی معاملات ہیں۔ ان کے بارے میں تم ہی مجھ سے بہتر جان سکتے ہو۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "میں نے تو یوں ہی روا روی میں بچی کا ذکر کر دیا۔ نومولود کی جنس سے زیادہ میرا مقصد تمہیں یہ جتانا تھا کہ اب تم بھی باپ ہونے والے ہو۔ تو تمہیں بالپن چھوڑ کر بھی کچا بنانے چاہئیں۔"

"ویرا کو تم نے اپنی غیر حاضری کے بارے میں ... سہی، سلطان شاہ سے تمہارا رابطہ کب اور کیسے ہو گا؟" اس نے میرے تبصرے کو نظر انداز کرتے ہوئے سنجیدگی سے موضوع بدل دیا۔

"اس سے بھی میری بات ہو گئی ہے۔ پہلا فون اسی کا تھا۔ کرنل ہیمش پال اس کی قید میں ہے۔ اسے لے کر وہ اسلام آباد سے سیدھا تمہارے ہی گھر پہنچے گا۔"

"تو پھر ہم یہاں فلیٹ پر کیا کر رہے ہیں؟" وہ اطلاع پر خوش ہو گیا۔ "آٹھ دس گھر چل کر آرام کریں گے۔ ملازم گرم کھانا اور عمدہ ناشتا فراہم کرنے میں ... تو ہم ایک دوسرے کو دیکھ دیکھ کر بیزار ہو جائیں گے۔"

اس کی تجویز مناسب تھی۔ وہاں آنے میں ... ہونے کے ساتھ ہی یہ موقع بھی مل جاتا کہ کرنل کو ... کے انتظامات کرکے غیر ضروری ملازمین کو جبری رخصت ... بھیج دیتے۔

کرنل ہیمش پال ایک سفارتی افسر تھا۔ اس ... زبان کھولنے پر مجبور کرنا آسان نہیں ہوتا۔ ... تشدد کے ذریعے اس کی زبان کھلوانے کے لیے ... دن تک اسے اپنا قیدی بنائے رکھنا پڑتا۔ اس ... معاملے میں جہانگیر کے گھر میں کم ملازمین ... ہی بہتر ہوتا۔

اس وقت تک کرنل ہیمش پال کے مستقبل کے ... میں میرا ذہن صاف نہیں تھا۔ عزالدین کی بازیابی ... ایک کلیدی کردار کے طور پر اس کا نام سامنے ... میں نے فوراً ہی سلطان شاہ کو اسلام آباد روانہ ... جب کہ سلطان شاہ نے اسے پکڑ لیا تھا تو جلد از جلد ... کے مستقبل کا فیصلہ کرنا ضروری ہو گیا تھا۔

سلطان شاہ سے ایک مکالمے کے بعد ... تھا اس لیے یہ بات واضح تھی کہ کرنل نے اپنے ... کا چہرہ اچھی طرح ذہن نشین کر لیا ہو گا۔ اگر ... دوران میں ہم لوگ نقاب وغیرہ استعمال کرکے ...

اپنے رکھنے میں کامیاب ہو جاتے تب بھی رہائی حاصل
ہونے کے بعد وہ سلطان شاہ کے لیے خطرات کھڑے
کر سکتا تھا اور ایک بار سلطان شاہ گرفت میں آجاتا تو اس
کے ذریعے ہم بھی مشکلات سے دوچار ہو سکتے تھے۔
کرنل مینش پال بادی النظر میں ہماری سرزمین پر ہونے
والی ایک گھناؤنی سازش کا سرغنہ نظر آرہا تھا۔ اس کے
پیش نظر اس کا سہل ترین علاج یہ تھا کہ اسے
خوف دلا کر زبان کھولنے پر مجبور کیا جاتا اور اس
سے ساری اہم باتیں اگلوانے کے بعد اسے موت کے
گھاٹ اتار دیا جاتا اور لاش کو خاموشی کے ساتھ کہیں
دفن کر دیا جاتا۔ اس صورت میں ہم پر کسی کے چھینٹے
پڑنے کے امکانات بہت کم رہ جاتے لیکن کرنل مینش پال نرا
مجرم ہی نہیں تھا۔ مجرم ہونے کے ساتھ ساتھ وہ ایک
بڑی سفارت کار بھی تھا۔ اس کے سفارت خانے کے
لوگ اس کی پراسرار گمشدگی پر اپنی مجبوریوں کے سبب
چند دن تک تو خاموش رہ سکتے تھے لیکن اس کے
ساتھ کسی زیادتی کا یقین ہوتے ہی سیاسی اور سفارتی
سطح پر ایک طوفان کھڑا ہو سکتا تھا۔ جو باہمی کشیدگی کی فضا
کو ایک خاص حد تک بگاڑ سکتا تھا۔
ان دنوں میں جو کچھ کر رہا تھا وہ صرف میری اپنی
تسکین کے لیے نہیں تھا۔ میں نے اپنے وطن اور ہم وطنوں
کی سلامتی کی خاطر خوشی کو خیرباد کہہ کر ان عالمی بھیڑیوں کے
خلاف جنگ کی ٹھان لی تھی۔ اپنے لوگوں کو شکے کے ذریعے ہیروئن نوشی
کی لت میں مبتلا ہونے سے بچانے کے لیے میں نے مافیا والوں کے
منصوبے ناکام بنا کر اپنی گرفت مضبوط کرنے کا فیصلہ کیا تھا جو مقامی منڈی سے
زیادہ سے زیادہ ہیروئن سمیٹ کر یورپ اور امریکا کے
اور شہروں کے مضطرب اور ناآسودہ شہریوں میں
پھیلا رہا تھا۔ اس لیے میں کرنل مینش پال کے بارے میں
کوئی ایسا خودغرضانہ فیصلہ نہیں کر سکتا تھا جو میری سہولت
کے لیے ہوتا لیکن میری مملکت کو پیچیدہ مشکلات سے دوچار
کر دیتا۔ وہ سب میری نظر یاتی قیاس آرائیاں تھیں اصل
صورت حال کیا ہوتا تھا اس کا تمام تر انحصار خود کرنل مینش پال سے
حاصل ہونے والے نتیجے پر ہوتا۔ مجھے اپنے طور پر صرف اتنی...
تسلی ضرور تھی کہ سلطان شاہ کے علاوہ وہ دوسرا ہم میں
سے کسی کو نہ پہچان پائے اور اگر اسے زندہ رہنا ہی ہو
تو وہ ہمارے دشمنوں کی وحشت سے نجات نہ پا سکے۔
کرنل مینش پال دبلا پتلا اور دراز قامت شخص تھا

جس کے استخوانی چہرے پر اندر کو دھنسی ہوئی عقابی آنکھیں
دیکھنے والے کو اپنے وجود میں اترتی ہوئی محسوس ہوتی تھیں۔
وسط سے اس کی چندیا کسی انڈے کی طرح صاف اور چکنی
تھی لیکن کنپٹیوں سے اوپر کھوپڑی پر کھچڑی جیسے بالوں
کی ایک جھالر موجود تھی۔ کھوپڑی سے نکلی ہوئی سپاٹ
پیشانی سے اس کی سنگ دلی کا اظہار ہوتا تھا۔
اس وقت بھی اس کے بدن پر وہی شکن آلود سیاہ
سوٹ موجود تھا جس میں اسے اسلام آباد سے اغوا کیا گیا
تھا۔ اس وقت اس کے بشرے سے بڑی بے بسی ٹپک رہی تھی۔
کیوں کہ اغوا کے فوراً بعد ہی سلطان شاہ نے اس کے سر
پر ضرب لگا کر اسے بے ہوش کر دیا تھا اور پھر اسے انیم
کے زیر اثر مسلسل بے ہوش رکھا گیا تھا۔ اسے بے ہوشی ہی
کی حالت میں ہم نے جہانگیر کے گھر کے صاف ستھرے اور
کشادہ تہ خانے میں پہنچایا تھا جہاں مسہری اور متعلقہ باتھ
روم جیسی بنیادی ضروریات کے ساتھ ہی کمرے کو ٹھنڈا
رکھنے کے لیے ائرکنڈیشنر بھی نصب تھا۔ کرنل مینش پال
کی تفصیلی جامہ تلاشی لینے کے بعد اسے ٹھنڈے تہ خانے
میں ہی مقفل کر دیا تھا۔ سلطان شاہ زخمی تھا اور طویل سفر
سے بری طرح تھکا ہوا تھا اس لیے ڈریسنگ کرانے کے
بعد طویل غسل کر کے ایک خواب گاہ میں جا گھسا تھا اس
نے کرنل کی کار سے برآمد ہونے والے جو کاغذات میرے
حوالے کیے تھے ان کو دیکھ کر میری آنکھیں حیرت سے
کھلی کی کھلی رہ گئی تھیں۔
کئی گھنٹوں کا طویل وقفہ دینے کے بعد میں جہانگیر
کے ہمراہ دن چڑھے تہ خانے میں داخل ہوا تو کرنل تشویش
زدہ انداز میں مسہری پر دراز تھا۔ اسے خائف کرنے کے
لیے ہم دونوں نے سر سے پیر تک سیاہ چست لباس پہنے
ہوئے تھے جس میں آنکھوں کی جگہ گول سوراخ تھے یا سانس
لینے کے لیے نتھنوں کے سامنے باریک جالی لگی ہوئی تھی۔
اس پراسرار دہشت قائم کرنے کے لیے ہم دونوں نے امریکی
کاؤ بوائز کی طرح خود کو بے تحاشا مسلح کیا ہوا تھا۔
بیلٹ ہولسٹر سے ہم دونوں کے دونوں پہلوؤں سے
اعشاریہ تین آٹھ کے ہولناک پستول لٹک رہے تھے جن کے
کئی فاضل میگزین پیٹی میں لگے ہوئے تھے۔ بائیں شانوں پر
سوویت کار سب مشین گنیں موجود تھیں۔ ان کے فاضل کلپ ایک
شولڈر اسٹریپ میں لگے ہوئے تھے۔
کرنل مینش زمانے کا سرد و گرم دیکھا ہوا ایک گھاگ
افسر تھا۔ اس نے کسی بھی قسم کے خوف یا گھبراہٹ کا اظہار کیے

بغیر قدرے حیرت مگر خاموشی سے ہم دونوں کو دیکھا تھا۔ اور ہم بھی اسے مخاطب کیے بغیر چند ثانیوں تک گھورتے رہے پھر جہانگیر پہلے سے طے شدہ پروگرام کے مطابق فوجی انداز میں مڑا اور اس زیر زمین خواب گاہ سے باہر نکل کر دروازہ بند کر دیا۔

میں کرنل مہیش پال پر سے نظریں ہٹائے بغیر آہستہ آہستہ آگے بڑھ کر دیوار کے سہارے لگے ہوئے صوفے پر بیٹھ گیا۔ میں نے لوڈ کی ہوئی سب مشین گن احتیاط سے اپنی گود میں رکھ لی تھی۔

"یہ کیا ناٹک ہو رہا ہے؟ اور تم لوگ کون ہو؟ مجھے کس مقصد کے لیے اغوا کیا گیا ہے؟" آخر کار اس کے صبر کا پیمانہ لبریز ہوا اور وہ اضطراری لہجے میں بول پڑا۔

"تمہیں اغوا نہیں کیا گیا بلکہ تم دوستوں کے درمیان ہو۔" میں نے بدلی ہوئی مرتعش آواز میں کہا۔ "تمہیں معلوم ہے کہ تم یہاں آگ سے کھیل رہے ہو۔ انٹر سروسز انٹیلی جنس اور دوسرے کئی حساس ادارے تمہارے وجود اور سرگرمیوں سے غافل نہیں ہو سکتے پھر بھی تم گارڈز وغیرہ کے بغیر باہر نکلنے کا خطرہ مول لیتے رہتے ہو۔ تم کو ان ہی خطرات کا احساس دلانے کے لیے اس قدر غیر معمولی طریقے سے اٹھوایا گیا ہے اور مجھے افسوس ہے کہ تم نے اس واقعے میں میرے ایک آدمی کو اپنے پستول سے بری طرح زخمی بھی کر دیا ہے۔"

"تم دوست کے علاوہ کچھ بھی ہو سکتے ہو۔ شاید تمہیں معلوم نہیں کہ ایک غیر ملکی سفارتی افسر کو حبس بے جا میں رکھنا کتنا بڑا اور ناقابل معافی جرم ہے۔ میری گمشدگی پر میرے سفارت خانے نے اب تک پورے اسلام آباد کو ہلا کر رکھ دیا ہوگا اور جلد یا بدیر تمہیں مجھ کو آزاد کرنا پڑے گا اس لیے اپنا اور میرا وقت برباد کرنے کے بجائے مجھ سے کھل کر بات کرو کہ تم کون ہو اور مجھ سے کیا چاہتے ہو؟" اس کا لہجہ سپاٹ اور دو ٹوک تھا۔ میرے سر سے پیر تک نقاب پوش ہونے سے اس نے وہی نتیجہ اخذ کیا تھا جو میں اسے باور کرانا چاہتا تھا۔

اس ڈرامے بازی کی بنا پر اس کے دل میں ابتدا ہی سے

اپنی زندگی اور آزادی کی امید پیدا ہو گئی تھی۔ اس جیسے تجربے کار شخص کے لیے یہ سمجھنا مشکل نہیں تھا کہ اگر ہم کو آخر کار

اسے قتل ہی کرنا ہوتا تو ہمیں اس سے اپنی شناخت چھپانے کی کوئی ضرورت نہیں ہوتی۔

اس سے گفتگو کرنے کے لیے میرے ذہن میں پہلے

سے ایک خاکہ موجود تھا مگر اسی لمحے مجھے ایک نئی ...
سوجھ گئی۔ پچھلی رات بلیک کیٹ ٹی ... زیادہ ...
تھا۔ ورا کو کرنل نہیں ملا تھا اور بلیک کیٹ ٹی ...
تحویل میں لینے میں ناکام رہا تھا اور وہ دونوں ...
کی کامیابی کے لیے دست بہ دعا تھے اس لیے ...
کرنل مہیش پال کو قریباً زیر کر سکتا تھا۔

"بلیک کیٹ ٹی!" میں نے وہ ... الفاظ ادا کر ...
خاموشی اختیار کر لی اور مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی ...
زبان سے وہ نام سن کر وہ حیرت زدہ نظر آنے لگا ...
اور اس کی آنکھیں بے یقینی کے عالم میں پھیل گئی تھیں۔

"بھاری مقدار میں اسلحہ خریدنا چاہ رہا ہے ...
قدرے توقف کے بعد اپنی بات جاری رکھتے ہوئے ...
"تم اچھی طرح جانتے ہو کہ اسے یہ اسلحہ کیوں اور ...
درکار ہے۔ وہ مقامی ڈاکوؤں اور جہادیوں کی ایک ...
فوج کو منظم کر چکا ہے۔ وقت آ گیا ہے کہ وہ ان ...
لیے اس لیے اسلحے کی ضرورت ہے اسے ...
کی تکمیل کے لیے تمہاری ضمانت کی ضرورت ہے۔ وہ ...
شی کے لیے اجنبی ہے۔ تم رضا اسمگلر کی اور ایک ...
آدمی شی کے پرانے سنتا ساتھیوں میں شامل ہے اگر ...
کیٹ ٹی کی طرف سے معاہدے کی پابندی کی ضمانت ...
دو تو اسلحہ یہاں اسمگل کر لیا جائے گا اور بلیک کیٹ ...
ڈلیوری ملنے کے سودے کی رقم ادا کر دے گا۔"

وہ خاموشی اور توجہ سے میری بات سنتا رہا لیکن ...
آسانی کے ساتھ میرے شکنجے میں آنے والا نہیں ...
تمام جذباتی تحریک کے باوجود اس کا لہجہ سپاٹ اور سرد تھا۔ ...

کچھ سمجھ میں نہیں آ رہا ہے کہ تم کیا کہہ رہے ہو۔ مجھے ...
گھٹیا جاسوسی فلم سے متاثر نظر آ رہے ہو۔ شی اور بلیک ...
جیسے نا قابل فہم استعاروں کے بجائے مجھ سے ...
کرو اور کسی بھی دوسری بات سے پہلے مقصد کو ثبوت ...
ساتھ مجھے یہ بتاؤ کہ تم کون ہو؟ میں ایک اجنبی کی ...
بر اپنا قیمتی وقت برباد نہیں کر سکتا۔

"تم یہ بھول رہے ہو کرنل کہ اب وقت ...

نہیں ہے اور تم اس کمرے میں جو وقت بھی گزار رہے ...
وہ بالکل بے وقعت ہے۔ میری شناخت کے لیے ...
کافی ہے جو میں تمہیں بتا چکا ہوں۔ میں اپنی ...
میں تمہیں کسی بھی طرح جواب دہ نہیں ہوں۔ مجھے ...
یہاں صرف اس لیے بھیجا گیا ہے کہ میں تمہارے ...

کارکردگی پر نگاہ رکھوں اور تم میں سے جو بھی آپریشن کی کامیاب تکمیل کے لیے خطرہ بنتا ہوا نظر آئے میں خاموشی سے اسے اپنے راستے سے ہٹا دوں۔ جیک کیتھ لی کی کارکردگی سے میرا دل روشن ہوا ہے۔ وہ اپنی ذات کو پوری طرح کیموفلاج کرکے ایک سرحدی قصبے میں مولوی بن کر بظاہر خوشگوار زندگی گزار رہا ہے۔ اس نے مجھ سے کوئی شناخت طلب کیے بغیر میری استعداد کو تسلیم کر لیا اور خوشی والے سودے میں شناختی ضمانت کی ضرورت سے بھی آگاہ کر دیا لیکن تمہاری یہاں پر موجودگی سے ثابت ہوتا ہے کہ تم اپنے فرائض کی ادائیگی سے غفلت برت رہے ہو۔ میں چاہوں تو صرف اپنی صوابدید پر تمہیں ذبح کرکے نئی دہلی کو اطلاع دے سکتا ہوں۔ مجھ سے نہ کوئی بازپرس ہوگی، نہ کوئی مجھے سولی چڑھائے گا، بلکہ تمہاری نسل کی تسلی کے لیے کسی دوسری ضمانت کا بندوبست کر دیا جائے گا۔" اس بار میرا لہجہ ابتدا ہی سے حقارت آمیز اور طنزیہ رہا تھا۔ میرا مقصد صرف اتنا تھا کہ میں تشدد کے بغیر اس کی زبان کھلوا لوں۔

"یہ سب میرے لیے الل ٹپ ہے۔" خاصے سکوت کے بعد اس نے مجھ بازاں لہجے میں کہا۔ "کاش میں تمہاری کوئی بھی بات سمجھ سکتا۔ میں تو ایک معزز اور سچا تجارت کار ہوں لیکن میں نے کتابوں میں پڑھا ہے کہ حریف ایک دوسرے کے اہم آدمیوں پر ہاتھ ڈال کر ان کے اندر کے راز اگلوا لیتے ہیں اور پھر اپنی بات معلومات کے ساتھ نئے دشمن کی صفوں میں داخل ہو کر انہیں ذلیل کرنا شروع کر دیتے ہیں۔ میری جگہ تمہاری مزید گفتگو سمجھنے والا کوئی سمجھدار آدمی بھی ہوتا تو تمہاری شناخت کے بغیر ان باتوں پر اعتماد نہ کرتا۔ اہم اور خفیہ کاموں میں باہمی شناخت کی کلیدی اہمیت ہوتی ہے۔ ابھی تو تم نے میری دوستی اور خیرخواہی کا دعویٰ ہی کیا ہے جو مجھے تسلیم کرنے سے بھی انکار ہے۔ اگر ابھی تم یہ کہو کہ تم کوئی پولیس یا فوجی افسر ہو تو میں اس دعوے کو بھی نہیں مانوں گا۔ جب تک تم منصب شناختی دستاویزات کے ذریعے اپنی باقاعدہ شناخت نہیں کرا لیتے، تم میری نگاہ میں ایک معمولی مجرم رہو گے جس نے کسی مالی فائدے کی امید میں مجھے طاقت اور سازش کے بل بوتے اغوا کر لیا ہے۔"

وہ شدید ذہنی اذیت سے گزر رہا تھا۔ انہوں نے طویل دورانیے کے لیے اس کے حواس کو مفلوج کیا ہوا تھا مگر اس کی گفتگو کا ایک ایک لفظ نپا تلا تھا۔ وہ کسی تجربہ کار سفارتی عہدے دار کی طرح مجھ سے الجھ کر کوئی بات کیے بغیر مجھے سمجھانے میں کامیاب ہو چکا تھا کہ میرا دوستی کا دعویٰ پورا لغو اور بے بنیاد تھا۔ میری خفیہ معلومات کے حصول کے ذرائع کے بارے میں بھی اس نے [illegible]

سے اپنے شبہے کا اظہار کر دیا تھا جو حقیقت سے بہت قریب تھا۔

"جیک کیتھ لی تمہارا اندر کا معاملہ ہے۔ اگر تم نے اس کے بارے میں زبان نہ کھولنے کا عہد کیا ہے تو میں اس بات پر اصرار نہیں کروں گا لیکن تم نے جانو مانچھی نامی ڈاکو کا نام ضرور سنا ہو گا جو حال ہی میں حوالات سے فرار ہوا ہے۔ وہ تمہارے لیے کام کرتا ہے لیکن مقامی پیشہ ور ہے۔ اس کے بارے میں تم میری کیا مدد کر سکتے ہو؟"

"پھر وہی بات!" وہ سر جھٹک کر بولا۔ "بھلا ایک غیرملکی سفارت کار کا یہاں کے ڈاکوؤں سے کیا تعلق ہو سکتا ہے۔ میں نے اخبارات میں اس کے فرار کی خبریں ضرور پڑھی تھیں لیکن اس موضوع پر تبادلہ خیال کرنے سے پہلے ہمیں باہمی تعارف ضروری ہے۔ اگر تم اپنے رویے میں تبدیلی نہ لائے تو آخرکار تم خود ہی باہمی مشکلات میں اضافہ کر بیٹھو گے۔" اس کی گفتگو میں پڑھے لکھے لوگوں کی سی نزاکت اور شائستگی بہت نمایاں تھی۔

"مجھے اپنا تعارف کرانا ہوتا تو میں خود کو چھپا نہ رکھتا۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔

"سفارتی عہدے بہت اہم اور حساس ہوتے ہیں۔" اس نے اپنا گلا صاف کرتے ہوئے کہا۔ "میں مانتا ہوں کہ طے شدہ عالمی ضابطوں میں ایسی کوئی گنجائش نہیں لیکن کشیدہ صورت حال میں کئی ترقی یافتہ ممالک اپنے سفارت کاروں کی کارکردگی کا جائزہ لینے کے لیے بالا ہی بالا تجربہ کار مخبروں کو بھیج دیا کرتے ہیں جو دور سے اپنا جائزہ مکمل کرکے واپس لوٹ جاتے ہیں۔ ایسے مخبر اور مبصر لازمی طور پر بہت سینئر اور خفیہ اداروں کے معروف لوگ ہوتے ہیں جو بھیس بدل کر اپنا کام کرنے میں ماہر ہوتے ہیں۔ میں فوج سے فارن سروس میں آیا ہوں اس لیے فوجی اور سول اداروں کے بیشتر سینئر افسران کو کسی نہ کسی طرح جانتا ہوں۔ اگر تم واقعی نئی دہلی سے آئے ہوئے ایسے کوئی مبصر ہو تو تعارف کرا دو یا نہ کراؤ کم از کم اپنا چہرہ ہی بے نقاب کر دو۔ ہو سکتا ہے کہ میں نے تمہیں کہیں دیکھا ہو اور میرا حافظہ ساتھ دے تو میں تمہیں پہچان لوں۔ باہمی اعتماد کی فضا پیدا ہوئے بغیر میں کسی بھی متنازعہ یا مشکوک معاملے پر اپنی رائے تک ظاہر نہیں کروں گا۔"

وہ مجھ سے بحث ضرور کر رہا تھا لیکن اس کے تیور لڑ مرنے کی حد تک جارحانہ نہیں تھے۔ میں سب مشین گن ہاتھ میں دبا کر صوفے سے اٹھا اور اس کے سامنے جا کھڑا ہوا۔

"تو تم شرافت سے زبان نہیں کھولو گے؟" میں نے نرم لہجے میں سوال کیا۔

"میرا ہاتھ چھوڑ دو اور مجھے گھر جانے دو!" وہ نرمی اور شرافت سے بولا۔ "میں کسی سے ذکر بھی نہیں کروں گا کہ تم نے مجھے زبردستی اغوا کیا تھا۔ میرے دفتر میں ملنے آ گئے تو میں تم سے ہر موضوع

پر گفتگو شروع کروں گا۔ ہو سکتا ہے کہ اس اچھے ماحول میں تمہیں کچھ بھولی بسری باتیں یاد آ جائیں۔ اس تنگ ماحول میں تو مجھے اپنا دماغ تک ماؤف ہوتا ہوا محسوس ہو رہا ہے۔ یہاں تم مجھ سے کوئی فیض حاصل نہیں کر سکو گے۔"

میں نے اچانک ہی اس کے چہرے پر الٹے ہاتھ کا بھرپور تھپڑ رسید کیا اور وہ دونوں ہاتھوں سے اپنا چہرہ تھام کر ہلکی سی غراہٹ کے ساتھ پیچھے لڑھک گیا۔ وہ سنبھلنے بھی نہیں پایا تھا کہ میں نے پیچھے سے اس کے کوٹ کا کالر تھام کر نہایت بے رحمی کے ساتھ اسے مسہری سے نیچے گھسیٹ لیا۔

میرے پرشور تھپڑ سے اس کا داہنا رخسار سرخ ہو کر قدرے سوج گیا تھا اور ہونٹوں کے داہنے کونے سے خون کی پتلی سی لکیر بہ نکلی تھی۔ اس نے فرش پر سنبھل کر اٹھنا چاہا تھا کہ میں نے اس کی پسلیوں میں زوردار ٹھوکر رسید کی اور وہ بری طرح بلبلا کر فرش پر ہی تڑپنے لگا۔

"کرنل! میں اسی طرح ٹھوکروں سے تمہارے بدن کا ریشہ ریشہ الگ کر دوں گا!" میں نے سرد اور سفاکانہ لہجے میں کہا۔ "میں نے کافی دیر تک تحمل سے کام لیا ہے لیکن اب میں تمہاری ڈھٹائی برداشت نہیں کروں گا۔ میں اپنے قیدیوں سے سوالات سننے کا عادی نہیں ہوں۔ مجھے ہر قیمت پر اپنے سوالوں کے جوابات چاہئیں۔"

میں اس سے مذاکرات کے دوران اندازہ لگا چکا تھا کہ وہ جسمانی طور پر زیادہ مضبوط نہیں تھا لیکن اس کی قوت ارادی قابل رشک حد تک مضبوط تھی۔ اس کی اعصابی قوت کو چکنا چور کرنے کے لیے یہ ضروری تھا کہ اس پر لگاتار تشدد کر کے اسے موت کے خوف میں مبتلا کر دیا جاتا۔

"جو کچھ میرے علم میں ہے وہ میں تمہیں کیسے بتا سکتا ہوں؟" گھٹنوں کے درمیان سے اس کی دبی دبی ہوئی مگر تیز آواز ابھری۔ "اگر تم خود میرے سامنے نہیں آئے تو کم از کم کسی ایسے آدمی ہی کو لے آؤ جس نے تمہیں میرے بارے میں بتایا ہو۔ مجھے کچھ تو پتا چلے کہ تم میرے پیچھے کیوں پڑ گئے ہو؟"

"تمہیں ابھی تک اپنے سفارت خانے سے امید ہے، البتہ میں!" میں نے اس کی طرف ایک قدم بڑھاتے ہوئے کہا۔ "تمہیں کچھ اندازہ ہے کہ تم اس وقت کہاں ہو؟"

"مجھے اپنے چہرے کے بڑھتے ہوئے شیو سے اندازہ ہو چکا ہے کہ مجھے اغوا ہوئے کم از کم دو دن ہونے والے ہیں۔" اس نے اپنی سرخ آنکھوں سے میری طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "اتنی دیر میں تو مجھے دنیا میں کہیں بھی پہنچایا جا سکتا تھا۔"

اس کے جواب پر میرا خون کھول کر رہ گیا۔ میرا خیال تھا کہ وہ خود کو اسلام آباد ہی میں موجود سمجھ رہا ہو گا لیکن وہ میری توقع سے بڑھ کر ذہین تھا۔ وقت کی پیمائش کے لیے بڑھتے ہوئے شیو کا پیمانہ استعمال کرنا ہر ایک کے بس کی بات نہیں ہوتی۔ "تم اپنے ملک سے بہت دور اس قلعے میں قید ہو جہاں میری مرضی کے بغیر پرندہ بھی پر نہیں مار سکتا۔ تمہاری کار اسلام آباد میں کراچی کے ایک گیراج میں منتقل کر دی گئی ہے۔ تمہاری تحویل سے جو دستاویزات ملی ہیں ان سے ظاہر ہوتا ہے کہ سندھ میں تخریب کاری کے ساتھ ہی تم حساس دفاعی نوعیت کی بعض اہم تفصیلات میں بھی دلچسپی لے رہے تھے۔ تمہارے سفارت خانے والے سمجھ رہے ہیں کہ تم کہیں گڑبڑ میں پھنس گئے ہو۔ ممکن ہے کہ کہیں تم اچانک ہی کسی سڑک پر نکل پڑو۔۔۔"

"مجھے یہ سب سنا کر خوف زدہ کرنے کی کوشش نہ کرو۔ یہ بتاؤ کہ تم مجھ سے کیا چاہتے ہو؟" اس نے گہرے گہرے سانس لیتے ہوئے اٹک اٹک کر سوال کیا۔ "تم نے میری پسلیوں میں بڑی بے دردی سے ٹھوکر ماری ہے۔ سانس لیتے ہوئے مجھے اس مقام پر شدید درد ہو رہا ہے۔"

میں نے اس کی آخری شکایت کو سنی ان سنی کر دیا۔ "کرنل! میں جاننا چاہتا ہوں کہ تمہارے کون کون سے ایجنٹ ہیں، جو پاکستان کے اندر کہاں پناہ لے سکتے ہیں؟ بلیک کیٹ کلب کس گروہ کا ڈیرہ ہے؟ یہاں تمہارے مزید کیا عزائم ہیں؟" میں نے ایک ایک لفظ پر زور دیتے ہوئے بے رحمانہ لہجے میں کہا۔ "مجھے ان سب الجھے ہوئے اور متعلقہ سوالات کے ٹھیک ٹھیک جواب دو ورنہ یاد رکھو تم ہر لمحے موت کی آرزو کرو گے اور موت تمہاری زندگی سے لڑ کر دور بھاگتی رہے گی۔ تم معذوری اور مجبوری کے عالم میں یہاں تہ خانے میں سسک سسک کر اپنی زندگی کے دن پورے کرو گے اور جب تمہاری طبعی موت آ جائے گی تو تمہاری بے گور و کفن لاش کسی گٹر میں پھینک دی جائے گی۔"

"میں جو باتیں خود نہیں جانتا ان کے بارے میں تمہیں کیا بتا سکتا ہوں؟" اس نے بے بسی کے عالم میں میری بات کاٹتے ہوئے کہا۔ "میرا خیال ہے کہ تمہیں میرے بارے میں کوئی خوفناک غلط فہمی ہوئی ہے یا میرے کسی بدترین دشمن نے میرے خلاف تمہیں بہکایا ہے۔"

وہ اپنے سوجے ہوئے خون آلود چہرے کو ٹٹولتا ہوا فرش سے اٹھ کر سیدھا ہونے کی کوشش میں تھا کہ اس کے منہ سے بے اختیار سسکیاں آزاد ہو گئیں۔ شاید اس کی کوئی پسلی واقعی چٹخ گئی تھی۔ میں نے اس کے قریب پہنچ کر چند ثانیوں تک اس کا جائزہ لیا اور اس نتیجے پر پہنچا کہ خاصی مار کھا لینے کے باوجود اس کی آنکھوں میں بے حسی کی جھلک برقرار تھی۔

میں نے اطمینان بھرے انداز میں سب مشین گن پر اپنی گرفت تبدیل کر کے اس کی سرد آہنی نال اپنے ہاتھ میں لے لی اور پھر اچانک ہی گھما کر اس کا آہنی دستہ کرنل میتھیو ہال کے چہرے پر بائیں طرف رسید کر دیا۔

کئی ہڈیاں چٹخنے کی لرزہ خیز آواز کے ساتھ ہی وہ بُری طرح جھنجھلاتا ہوا فرش پر ڈھیر ہو گیا اور اسی لمحے جہانگیر دروازہ کھول کر اندر آ گیا۔

میتھیو ہال فرش پر ایڑیاں رگڑ رگڑ کر خون تھوک رہا تھا۔ خون کے سرخ لوتھڑوں میں ٹوٹے ہوئے سفید دانت اور ان کی کرچیں بھی دور ہی سے دیکھی جا رہی تھیں۔

اس ضرب سے اس کے دہانے میں انتہائی شدید شکست و ریخت ہوئی تھی کہ وہ منہ بھر کر خون تھوکنے سے فارغ نہ ہوتا تھا کہ تازہ خون دوبارہ اس کے دہانے میں بھرنے لگتا تھا۔

"اس کی کھال کافی جگہوں سے پھٹ چکی ہے۔ ان کٹے ہوئے زخموں پر اسپرٹ لگاؤ تاکہ اس کے ہوش ٹھکانے آ سکیں۔ میں ابھی تھوڑی دیر میں واپس آتا ہوں۔" میں نے سرد لہجے میں جہانگیر کو ہدایات دیں اور خود اس کمرے سے نکاسی کے راستے کی طرف بڑھ گیا۔

"نہیں! میری بات پر" میتھیو ہال کے حلق سے خرخراتی ہوئی کرب ناک آواز برآمد ہوئی تھی "میرے ساتھ یہ ظلم نہ کرو۔ میں کچھ نہیں جانتا۔ مجھے کچھ نہیں معلوم..."

"بکواس بند کرو الو کے پٹھے!" جہانگیر نے بھی اس کی پشت پر ایک ٹھوکر رسید کر دی "یہاں صرف باس کا حکم چلتا ہے۔ زبان نہیں کھولے گا تو تیرے مرنے کا انتظار کیے بغیر تیرے زندہ بدن پر اسپرٹ چھڑک کر آگ لگا دی جائے گی اور تو شعلوں کا رقص ناچنا شروع کر دے گا۔"

"اوہ بھگوان!" وہ بہت درد بھری آواز میں کراہا تھا "یہ کیا کھیل لگا ہے۔ پتا نہیں یہ میرے کس پاپ کی سزا ہے جو مجھے موت بھی نہیں آ رہی..."

میں نے اس کی مزید فریاد سنے بغیر دروازہ بند کر دیا۔

دروازے کے باہر ایک مختصر سی راہداری تھی جس میں دو کرسیاں پڑی ہوئی تھیں۔ اسی راہداری کے ایک گوشے سے زینے اوپر جا رہے تھے۔

میں نے اپنے سر سے گردن تک چڑھا ہوا چست نقاب اتارا اور وہیں ایک کرسی پر دراز ہو کر سگریٹ سلگا لی۔ کرنل میتھیو ہال سے اس مقابلے میں مجھے کوئی شدید محنت نہیں کرنا پڑی تھی لیکن اس کی ذہانت اور غیر متوقع برداشت نے اعصابی طور پر مجھے تھکا ڈالا تھا۔

مجھے نظر آ رہا تھا کہ وہ ہمارے ہاتھوں سسک سسک کر دم توڑ دے گا لیکن نہ کوئی اعتراف کرے گا اور نہ ہی کوئی اور کام کی بات اگل کر دے گا۔

چند ثانیوں بعد میرے کان اندر سے آنے والی چیخوں پر کھڑے ہو گئے۔ جہانگیر نے متعلقہ کیبنٹ سے اسپرٹ نکال کر اس کے زخموں کی دھلائی شروع کر دی تھی یا پھر اس پر تشدد کا کوئی دوسرا دور شروع کر دیا تھا۔ وہ کمرا خاصی حد تک ساؤنڈ پروف تھا لیکن کرنل میتھیو ہال کی ذبح ہوتے ہوئے سانڈ جیسی چیخوں کو اندر ہی مقید رکھنا ان دیوار و بام کے بس سے باہر تھا۔ میرا تو خیال تھا کہ وہ آوازیں اوپر موجود ملازمین تک بھی پہنچ رہی ہوں گی جن کی تعداد صرف دو تک محدود رکھی گئی تھی۔

میں نے نہ کوئی آہٹ محسوس کی اور نہ کوئی سایہ دیکھا۔ بس چھٹی حس جس کے تحت اچانک ہی میں چونکا تھا اور پھر چوکنا ہو کر بے اختیار اپنی کرسی سے اٹھتا چلا گیا۔

زینوں والے نیم روشن خلا سے ویرا اس حالت میں بے آواز قدموں سے فرش پر اتر رہی تھی کہ اس کے ایک ہاتھ میں پستول دبا ہوا تھا اور وہ برہنہ پا تھی۔

اس نے اضطراری طور پر پستول کی نال میری طرف گھمائی تھی اور غیر جذباتی سرگوشی کے عالم میں بولی تھی "اندر کون ہے؟ یہاں کیا ہو رہا ہے؟ تمہاری گردن سے یہ سیاہ نقاب کیوں جھول رہا ہے؟"

"جہاں ہو وہیں سے واپس لوٹ جاؤ ویرا!" میں نے اپنی سب مشین گن پر ہاتھ ڈالتے ہوئے کہا "یہ میرا کھیل ہے اور میں تمہیں اس میں مداخلت کی اجازت نہیں دے سکتا۔" میرا لہجہ سرد اور ٹھنڈا تھا۔

"دوستی ہو جانے کے بعد اب کوئی بھی کھیل صرف تمہارا اپنا نہیں رہا ہے ڈیئر!" آگے بڑھتے ہوئے وہ عجیب اور مکارانہ لہجے میں بولی "تم تو اندرون شہر جانے والے تھے پھر یہاں کیا کر رہے ہو؟ میں تمہارے بارے میں معلومات حاصل کرنے کے لیے جہانگیر سے ملنے آئی تھی لیکن اوپر کی تو فضا ہی عجیب ہے..."

"وہیں رک جاؤ ویرا!" میں نے غصے سے اپنا ایک پاؤں زمین پر مار کر غرایا "مزید آگے بڑھو گی تو میں فائر کر دوں گا۔"

وہ جہاں تھی وہیں منجمد ہو کر کھڑی ہو گئی۔ اس کی نیم باز نظریں میرے چہرے پر جمی ہوئی تھیں۔

اندر سے ابھرنے والی کرنل میتھیو ہال کی چیخوں میں اب وقت کی شدت پیدا ہو چکی تھی۔

میں سب مشین گن سیدھی کیے اپنی جگہ پر کھڑا تھا اور یہ منظر یا ویرا اپنی جگہ بیٹھی ہوئی خوفزدہ نظروں سے مجھے گھورے جا رہی تھی۔ تیور ہم دونوں ہی کے خطرناک ہو چکے تھے فرق اگر کوئی تھا تو بس اتنا تھا کہ مجھے دیکھنے کے بعد اس کا پستول والا ہاتھ غیر ارادی طور پر گرتا چلا گیا تھا جب کہ میں نے اس طرح جانتے بوجھتے ہوئے بھی اس کو اپنی سب مشین گن کی زد پر لیا ہوا تھا۔

"مجھ سے اندرون سندھ جانے کا جھوٹ بول کر تم یہاں ایسا خفیہ کھیل کھیل رہے ہو؟" چند ثانیے کے بحران آشنا سکوت کے بعد آخر کار ویرا نے غصے سے جھنکارتی ہوئی آواز سے سکوت توڑا تھا۔

"یہ میرے دوست کا گھر ہے۔" میں نے اپنا وزن ایک دوسرے پیر پر منتقل کرتے ہوئے پرسکون لہجے میں کہا۔ "یہ ضروری نہیں کہ میں اپنے ہر فعل سے تمہیں آگاہ کروں۔ اس حیثیت سے میں بھی ہر وہ کام کر سکتا ہوں جو میں چاہوں۔ اس کے لیے تمہاری اجازت ضروری ہے اور نہ واقفیت۔"

اسی لمحے ایک بار پھر تہہ خانے میں سے کرنل ہمیش پال کی دبی اور کربناک چیخوں کی گونج باہر تک پھیلنے لگی تھی۔ ویرا پہلے سے بہت زیادہ برہم تھی۔ اس کی کیفیت سے یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ وہ ادھر موجود دونوں ملازمین کی مرضی کے خلاف زبردستی تہہ خانے میں آ گھسی تھی۔ شاید کرنل ہمیش پال کی کربناک چیخوں نے اس کے دل میں تجسس کی جوت جگائی تھی اور وہ ان آوازوں کے تعاقب میں یہاں میرے روبرو آ موجود ہوئی تھی۔

میں نے اسے اپنی اندرون سندھ روانگی کے بارے میں جو کہانی سنائی تھی اس کی روشنی میں وہ تصور بھی نہیں کر سکتی تھی کہ میں جہانگیر کے گھر کے اس زیر زمین حصے میں موجود رہوں گا۔

وہ کسی واضح مقصد یا ارادے کے بغیر تجسس کے ہاتھوں مجبور ہو کر ادھر آئی تھی لیکن یہاں مجھے عجیب و غریب حلیے میں موجود پا کر اس کی کھوپڑی گھوم گئی تھی۔ اپنے قول و فعل کے تضاد پر میں کسی بری طرح رنگے ہاتھوں پکڑا گیا تھا کہ ویرا سے الجھ کر مخاصمت مول لیے بغیر چارہ ہی نہیں رہا تھا۔

میں نرمی اور خوشامد کی راہ اختیار کرتا تو وہ اگلے ہی لمحے میں مجھے نظر انداز کرتی ہوئی زیر زمین خواب گاہ میں داخل ہو کر میرا بنا بنایا کھیل بگاڑ سکتی تھی۔ اس لیے میں فوری فیصلے کے تحت اس کے مقابلے پر ڈٹ گیا تھا۔ میرا خیال تھا کہ میرے اس سرد رویے سے بددل ہو کر وہ فوراً ہی واپس لوٹ جائے گی۔

"شٹ اپ!" وہ دانت پیس کر مجھ پر غرائی تھی۔ "تمہیں اندازہ نہیں تھا کہ دروغ گوئی اور مکاری میں تم اتنی دور تک بھی جا سکتے ہو۔ اس وقت تم مجھ سے الجھ سکتے ہو مگر یہ یاد رکھنا کہ موقع ملتے ہی میں تمہیں اچھی طرح دیکھ لوں گی۔"

"ضرور دیکھ لینا۔" میں نے پرخلوص لہجے میں کہا۔ "لیکن ذرا عینک لگا کر غور سے دیکھنا۔ بعض اوقات میں اپنی باریکی کی وجہ سے خود کو آئینے میں تلاش کرتا ہی رہ جاتا ہوں۔"

"ایسی کی تیسی تمہاری باریکی کی۔" تاؤ میں آ کر اس نے نتائج کی پروا کیے بغیر غراتے ہوئے میری طرف دوڑ لگا دی۔ میں ارے ارے اور ہائیں ہائیں کرتا ہی رہ گیا لیکن اس نے میرے پیچھے دھڑ سے لپٹ کر وحشیانہ انداز میں مجھے نیچے گرا دیا۔

میرے لیے اس کا وہ ردعمل لاکھ غیر متوقع اور حیران کن سہی لیکن میں چاہتا تو اپنی سب مشین گن کے سامنے اسے بہ حرف خود دستبردار ہونے پر مجبور کر سکتا تھا بلکہ چاہتا تو ایک آدھ گولی مار کر اسے زخمی بھی کر سکتا تھا لیکن حقیقت یہ تھی کہ اس پر آنکھیں نکالنے کے باوجود میرا اسے نقصان پہنچانے کا کوئی ارادہ نہیں تھا۔ میری کوشش صرف اتنی سی تھی کہ اسے خوفزدہ کر کے وہاں سے واپس لوٹ جانے پر مجبور کر دوں۔

کرنل ہمیش پال ویرا کے اسلحے کے سودے میں کلیدی اہمیت کا حامل تھا۔ ویرا نے جب مجھ سے پوچھا کہ اگر میری مرضی ہو تو وہ اپنا اسلحے کا سودا سرے سے منسوخ بھی کر دے تو میں نے اس کا وہ احسان لینا پسند نہیں کیا اور اسے اپنی مرضی کے مطابق بلیک کیٹ ٹی سے معاملات طے کرنے کی آزادی دے دی۔ اس وقت ہم دونوں باہمی اعتماد کے سائے میں ایک دوسرے سے اپنے تعلقات کو پروان چڑھا رہے تھے لیکن پھر اسلام آباد سے کرنل ہمیش پال کے اغوا کی تجویز نے مجھے ویرا سے دروغ گوئی پر مجبور کر دیا۔ میری کوشش یہ تھی کہ سانپ بھی مر جائے اور لاٹھی بھی نہ ٹوٹے کے مصداق کرنل کے ذریعے عزائم میری تحویل میں آ جائے اور ویرا کو میری طرف سے پوری آزادی ہونے کے باوجود بھی اس کا اسلحے کا غیر قانونی سودا نہ بن سکے لیکن ویرا کی اس وقت کی ناگہانی مداخلت نے سب کچھ بگاڑ کر رکھ دیا تھا۔ سانپ جو کرنل کی شکل میں ہونے والے تشدد کے نتیجے میں بری طرح شکار رہا تھا اور ویرا لاٹھی کی صورت میں میرے سر پر سوار تھی۔

"تم بہت بے ہودہ اور بد قماش عورت ہو۔" میں نے اٹھنے کی کوشش کرتے ہوئے تلخ لہجے میں کہا۔ حقیقت یہ تھی کہ گرتے ہوئے بھی سب مشین گن میری گرفت سے نہیں نکلی تھی۔ "تم

"بس یوں ہی پڑے رہو۔" وہ مجھ تک بات کاٹ کر بولی

سناتے ہوئے غرائی۔ مشین گن ہاتھ سے چھوٹ

اپنے قدموں پر مٹا ڈالتے نہ دوں گی۔"

دھمکی دینے کے ساتھ ہی اس نے اپنے لوڈ کیے ہوئے پستول کی نال میری پیشانی کی طرف تان لی اور میں کھسیانے ہوئے انداز میں ہنس کر رہ گیا۔

"سب مشین گن تو میں نے یونہی دھمکی کے طور پر تانی تھی۔ اگر میں سنجیدہ ہوتا تو تم تک پہنچنے سے پہلے تمہارے نقرئی بدن کے چیتھڑے اڑ گئے ہوتے۔" میں نے اپنی صفائی میں کہا۔

"یہی تو میں نے تمہیں پہلے بھی جتانا چاہا تھا۔" وہ جھنجھلاتے ہوئے لہجے میں بولی۔ "کہ مرگی کی مریضہ ہونے کے باوجود قدرت نے میری ذات کو ایک عجیب سا تحفہ عطا کیا ہے جس کے سامنے بالا دست اور طاقتور دشمن بھی مسحور ہو کر عمل کی قوت سے محروم ہو جاتے ہیں۔ وہ میرے خلاف جو کچھ کرنے کے اہل ہوتے ہیں اس کا عشر عشیر بھی نہیں کر پاتے اور میں چشم زدن میں موت بن کر ان کے سروں پر سوار ہو جاتی ہوں۔۔"

"خدا کے لیے میرے سر پر سوار نہ ہونا۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر اس کا مضحکہ اڑاتے ہوئے کہا۔ "میں عملی آدمی ہوں! زبانی کارروائیوں سے میلوں دور بھاگتا ہوں۔" اسی کے ساتھ میں نے اپنے ہاتھ سے سب مشین گن چھوڑ دی تاکہ بات زیادہ نہ بڑھنے پائے۔

"اب آگے بڑھو اور دروازہ کھول کر اندر داخل ہو جاؤ۔" اس نے پستول کی نال کو جنبش دیتے ہوئے سرد لہجے میں کہا۔ "میں دیکھنا چاہتی ہوں کہ تم نے اندر کسے قید کیا ہوا ہے اور اس کے ساتھ کیا سلوک کیا جا رہا ہے۔ تم نے میرے ساتھ کوئی چالاکی کرنے کی کوشش کی تو میں بے دریغ فائر کر دوں گی۔"

"بات بڑھانے کی کوشش نہ کرو ویرا!" میں نے اسے راہ راست پر لانے کے لیے نرمی سے کہا۔ "میں نے تم سے جھوٹ نہیں بولا تھا۔ مجھے ایک بہت اہم اور ضروری کام سے اندرون سندھ جانا تھا لیکن میری روانگی سے پہلے ہی ایک ایسا اہم معاملہ پیش آ گیا کہ مجھے اپنا پروگرام ملتوی کر کے یہاں آنا پڑ گیا۔ اندر جو کچھ ہو رہا ہے اس کے بارے میں میں تمہیں سب کچھ بتا دوں گا لیکن تم اندر نہ جاؤ۔ تمہاری مداخلت سے میرا بنا بنایا کھیل بگڑ جائے گا۔"

ویرا سے گفتگو کرتے ہوئے میرا ذہن بہت تیزی کے ساتھ کام کر رہا تھا اور میں کوئی ایسی راہ تلاش کرنے میں مصروف تھا کہ ویرا کو ناراض کیے بغیر اسے کرنل بخشش پال کی گرفتاری سے آگاہ کر سکوں لیکن وہ واقعہ اس قدر سنگین تھا اور ایسی خفیہ سازش کے ذریعے انجام پذیر ہوا تھا کہ ویرا کا بدکنا لازمی نظر آ رہا تھا۔ تب

بڑی خرابی یہ تھی کہ وہ فوری طور پر مجھے بدنیت سمجھ کر یہ تصور کر لیتی کہ میں اس سے جھوٹ بول کر اس کے معاملے میں مخلص نہیں بلکہ اسے بے وقوف بنا کر اپنا الو سیدھا کرنا چاہ رہا تھا۔ اس کے دل میں میری طرف سے ایک بار وہ گرہ پڑ جاتی تو ہمارے مراسم ہمیشہ کے لیے خراب ہو سکتے تھے۔

"اندر کون کون ہے؟" اس نے اپنی ہدایت پر اصرار کرنے کے بجائے چبھتے ہوئے لہجے میں سوال کیا جو میرے لیے ایک اچھا شگون تھا یعنی وہ ذہنی طور پر مذاکرات کی طرف مائل تھی۔

"قیدی کے ساتھ جہانگیر ہے۔" میں نے قیدی کی شناخت ظاہر کیے بغیر نہایت مخلصانہ لہجے میں جواب دیا جسے سن کر اس کی تیوری پر کئی بل پڑ گئے۔

"بات کچھ کچھ میری سمجھ میں آ رہی ہے۔" وہ مجھے گھورتے ہوئے پر خیال لہجے میں بولی۔ "شاید اندر کوئی ایسا قیدی ہے جسے تم پوچھ گچھ کے بعد رہا کرنے کا ارادہ رکھتے ہو تم نے اسی لیے یہ نقاب پوشی کا چکر چلایا ہوا ہے۔ کوئی ہرج نہیں میں بھی نقاب لگا کر اس کے سامنے جاؤں گی... لیکن اندر صرف جہانگیر ہے تو تمہارا سلطان شاہ کہاں ہے؟" آخری سوال اس نے چونکتے ہوئے کیا جیسے اسے کوئی بھولی بسری بات اچانک یاد آ گئی ہو۔

"یہ مصیبت اسی کی لائی ہوئی ہے۔" میں نے ایک گہرا سانس لیتے ہوئے کہا۔ "چلا گیا تھا تو اس کی سلامتی کی طرف سے میری طبیعت فکر مند تھی اور اب آیا ہے تو ایک مصیبت ساتھ لے کر آیا ہے۔ تم قیدی کا نام سنو گی تو تمہاری کھوپڑی فضا میں معلق ہو کر رہ جائے گی۔"

"گھٹیا قسم کا تجسس پیدا کرنے کی کوشش نہ کرو۔" وہ منہ بنا کر بولی۔ "مجھ سے سیدھی اور صاف صاف بات کرو۔ مجھے یقین ہے کہ تم جس طرح "اندرون سندھ روانگی" کا اعلان کر کے بانٹے گئے ہو اس کے پیش نظر تم مجھے سچی بات ہرگز نہیں بتاؤ گے لیکن پھر بھی میں تمہاری کہانی سننا چاہتی ہوں۔"

"مجھے معلوم تھا۔" میں نے ڈرامائی لہجے میں کہا۔ "تمہیں کسی بات کا یقین دلانا انسان کا کام نہیں ہوگا۔ مصیبت یہ ہے کہ سلطان شاہ کرنل بخشش پال کو کہیں سے پکڑ لایا ہے۔ اس وقت اندر وہی پوچھ گچھ کر رہا ہے..."

ویرا کا چہرہ سرخ ہو گیا اور وہ بپھرتے ہوئے تیوروں کے ساتھ بولی۔ "تم جھوٹے ہو۔ یہ سب تمہاری کارستانی ہے۔ سلطان شاہ جب مجھ سے الجھنے کے بعد تمہارے فلیٹ سے گیا تھا تو اس وقت تک ہماری بلیک کیٹ ٹی سے بات بھی نہیں ہوئی تھی اور خود ہمیں کرنل بخشش پال کے بارے میں کچھ معلوم نہیں تھا۔ تمہارے بیان کے مطابق اس کے بعد سلطان شاہ تم سے ناراضگی کے باعث

کے داؤ میں آکر اپنے کرتوتوں کا اعتراف کرنے لگے تو دنوں میں نہیں بلکہ منٹوں اور سیکنڈوں میں اپنے ہی بہی خواہوں کے ہاتھوں تہ تیغ کر دیا جاتا ہے۔ ان سب واقعات سے زیادہ اہمیت ان پاس ورڈز کی ہے جن کے ذریعے شی لسے اور دوشی کو شناخت کرتا ہے۔ جب اسے یقین ہو جاتا ہے کہ اس کا مخاطب شی کا با اختیار نمائندہ ہے تو وہ بلا تکلف اپنی کیپسول بدل ڈالے گا۔ اگر وہ تمہارے ہاتھ آ ہی گیا تھا تو تمہیں کسی احمقانہ مذہبی تقدس کے بجائے بہ سے رابطہ کرنا چاہیے تھا۔ تمہیں اچھی طرح معلوم ہے کہ اس کے بارے میں مجھے سب کچھ نہ سہی بہت کچھ ضرور معلوم ہے لیکن تم ہر وقت اکیلے ہی چلنے کے عادی ہو گئے ہو۔ تمہیں وہم رہتا ہے کہ کہیں کوئی دوسرا تمہاری کامیابی میں حصے داری کا دعویٰ کر کے تمہاری اہمیت کو کم نہ کر دے۔"

"تم غلط سمجھ رہی ہو۔" میں نے احتجاج کیا۔ "تمہیں ہمیشہ میرے معاملات کے بارے میں پورا پورا علم رہتا ہے مگر تم پھر بھی میری کارکردگی کو شکی نظر سے دیکھتی ہو۔ میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ کرنل مینشی پال میرا قیدی بن جائے گا مگر سلطان پست نے اچانک ہی اسے گھیر لیا۔ اس کے بعد جو کچھ ہوا وہ کسی منصوبہ بندی کے بغیر ہوا۔ میں تو یہ چاہ رہا تھا کہ جلد از جلد اس کی زبان کھلوا کر اسے آزاد کر دوں..."

"تم نے بہت عرصے کے بعد اپنے کسی قیدی کے بارے میں نرم دلی کا ثبوت دیا ہے۔" اس نے میری بات کاٹ کر طنزیہ لہجے میں کہا۔ "اگر تم نے اپنے چہرے پر نقاب نہ منڈھی ہوئی ہوتی تو میرے لیے یہ مان لینا آسان نہ ہوتا کہ تم کرنل کو زندہ چھوڑنے کا غیر معمولی ارادہ رکھتے ہو۔" اس نے خاموش ہو کر اپنے لیے سگریٹ سلگائی پھر سلسلۂ کلام جاری رکھتے ہوئے بولی۔ "تم نے تو جیک مار کر دیکھ لیا اب میں کوشش کرتی ہوں۔ تم دیکھنا کہ پاگل دو دو گھنٹے ہی وہ ایک نیا آدمی نظر آنے لگے گا۔"

"اب میں تمہیں اندر جانے سے نہیں روکوں گا لیکن میرا مشورہ ہے کہ تم بھی نقاب استعمال کر لو تو بہتر رہے گا۔ تم اس کے بارے میں بہت پرامید ہو لیکن میں اب بھی اس کی طرف سے مایوس ہوں۔"

ویرا نے اس وقت نیلی جینز اور اسی رنگ کی جیکٹ پہنی ہوئی تھی۔ بالوں پر نیلے رنگ کا پھولدار اسکارف بندھا ہوا تھا اس نے میرا مشورہ سنتے ہی بالوں سے اسکارف کھول کر اپنے چہرے پر اس طرح باندھ لیا کہ آنکھوں سے نیچے اس کا چہرہ دبیز اسکارف کے نیچے چھپ کر رہ گیا۔

اس کمرے کا دروازہ کھول کر پہلے ویرا اور اس کے پیچھے میں اندر داخل ہوا تھا۔ میں نے اندر جانے سے پہلے اپنے چہرے پر نقاب اوڑھ لیا تھا۔

کرنل مینشی پال اس وقت قالین پر اپنے گھٹنے پیٹ سے جوڑ کر سمٹے ہوئے بچے کی طرح پڑا ہوا تھا اور اس کا بدن یوں کانپ رہا تھا جیسے اسے سردی چڑھ گئی ہو۔ اس کا پھٹا ہوا کوٹ ایک گوشے میں پڑا ہوا تھا۔ اس کی سفید خون آلود قمیص کو شاید جہانگیر نے کئی جگہ سے پھاڑ دیا تھا جس کی وجہ سے اس کے بدن کے زخم نظر آ رہے ہیں۔ بالوں کی جھالر سے اور پیشانی کے زخم سے بھی خون بہہ رہا تھا اور کمرے کی فضا میں خون کے ساتھ پسینے کی تیز بو پھیلی ہوئی تھی۔

دروازہ کھلنے اور بند ہونے کی آواز سے کرنل کی پوزیشن میں کوئی فرق نہیں آیا۔ وہ اسی طرح فرش پر گٹھڑی بنا ہوا کانپتا اور کراہتا رہا لیکن جہانگیر میرے ساتھ ویرا کو دیکھ کر بری طرح چونک گیا تھا۔

اسے اچھی طرح علم تھا کہ میں نے کرنل کے معاملے سے ویرا کو دور ہی رکھنے کا فیصلہ کیا ہوا تھا اور اس نے ویرا کے چہرے پر بندھے ہوئے اسکارف کے باوجود اسے پہچان لیا تھا۔

"مم... مادام کو تم یہاں کیوں لے آئے؟" ویرا کو دیکھتے ہی اس نے مجھ سے اضطراری لہجے میں دبے لفظوں سوال کر ڈالا جو ویرا کو چونکانے کا سبب بن سکتا تھا۔ اس سوال سے واضح طور پر یہ ظاہر ہو رہا تھا کہ ویرا اور کرنل مینشی پال کا ایک دوسرے سے سامنا کرانا ہمارے پروگرام میں شامل نہیں تھا جب کہ میں چند منٹ قبل پورے خلوص کے ساتھ ویرا کو کچھ اور ہی کہانی سنا چکا تھا۔

"اسے مادام کے بجائے اگر تم بی بی کہہ کر اس کی گود میں چڑھ کر چپکنے لگو تو زیادہ اچھے لگو گے۔" میں نے کرنل کی موجودگی کی پروا کیے بغیر جلے کٹے لہجے میں کہا۔ "ہمیں ایک دوسرے کے نام لینا ہوتے تو چہروں پر نقاب چڑھانے کا سوانگ رچانے کی کیا ضرورت تھی؟"

"مسٹر کی طرح مادام بھی ایک عام سا کلمۂ تخاطب ہے۔" جہانگیر کے سر جھکنے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اسے میری بات چبھ گئی تھی۔ "اس سے کون کسی کو پہچان سکتا ہے؟"

"تم سمجھے نہیں۔" میں نے سنبھل کر فوراً ہی صفائی کا مدلل جواز پیش کر لیا۔ "ہمارے ساتھ اس وقت کوئی عام اور گمنام آدمی نہیں بلکہ کرنل مینشی پال جیسا گرگ باراں دیدہ ہے۔ اسے کسی بات کا ذرا سا بھی اندازہ ہو گیا تو باہر نکل کر یہ ہمارے لیے ناقابل عبور دشواریاں کھڑی کر دے گا۔"

"ٹھیک ہے۔" وہ دروازے کی طرف آتا ہوا بولا۔ "میں باہر ٹھہرتا ہوں۔ تم دونوں اس کو دیکھو۔ ویسے بھی اسپرٹ ختم ہو چکی ہے اس لیے میرا کام بھی ختم ہو گیا تھا۔"

وہ دروازہ کھول کر باہر نکل گیا اور میں نے اسے روکنے کی کوشش نہیں کی۔ دیا کو شناخت ہوئی! اس کہانی کا بھرم برقرار رکھنے کے لیے یہ ضروری تھا کہ پورے معاملے کو میں اکیلا ہی انجام دے پاؤں۔ اگر جہانگیر بے موقع زبان کھول بیٹھتا تو اس کی کہی ہوئی کسی غلط بات کو نبھانا میرے لیے مشکل ہو جاتا۔

اس دوران میں قالین پر پڑے ہوئے کرنل جمشید پال کی پوزیشن میں ذرہ برابر بھی فرق نہیں آیا تھا۔

ہمارے چہروں پر نقاب چڑھے یا بندھے ہوئے تھے۔ اس لیے میں نے دیا کو پیش قدمی کا اشارہ کیا۔

"کیا ہو رہا ہے کرنل؟" دیا کے دہانے سے زندگی سے بھرپور کھلکھلاتی ہوئی آواز برآمد ہوئی تھی۔

مردانہ کرختگی اور سفاکانہ مردانہ آوازوں میں وہ مترنم نسوانی پکار اس کے لیے اس قدر غیر متوقع تھی کہ اس نے چونک کر قالین سے اپنا سر اٹھا کر زمین سے ساڑھے پانچ فٹ کی بلندی پر اس آواز کے مخرج کا جائزہ لینے کی کوشش کی اور میں کھوپڑی سے ٹھوڑی تک اس کا خون میں ڈوبا ہوا چہرہ دیکھ کر اندر ہی اندر لرز کر رہ گیا۔ شدید ضربات اور زخموں کے نتیجے میں پیدا ہونے والے ورم کی وجہ سے اس کا اچھا خاصا چہرہ خوفناک حد تک غیر متوازن ہو کر رہ گیا تھا۔ کھوپڑی سے ملی ہوئی پیشانی کے نیچے موجود اس کی آنکھیں خون کے لوتھڑوں اور سوجن میں غائب ہو کر رہ گئی تھیں۔ اندازہ ہو رہا تھا کہ میرے باہر نکل جانے کے بعد جہانگیر نے اس کی کٹی پھٹی جلد پر صرف اسپرٹ کے استعمال پر ہی اکتفا نہیں کیا تھا بلکہ اس پر حسب ضرورت خاصا تشدد بھی کرتا رہا تھا۔

"مجھے خود نہیں معلوم کہ میں کہاں ہوں اور میرے ساتھ کیا ہو رہا ہے۔" کرنل کے ہونٹوں سے لرزتی ہوئی نقاہت زدہ آواز برآمد ہوئی۔ "لیکن تم کون ہو؟" اس دوران میں وہ اسی دیم کی جانب لرزتی ہوئی گردن بدستور اسی طرح اٹھائے رہا تھا۔

"ہم سولو آئی کے پجاری ہیں کرنل۔" دیا کے لبوں سے سرگوشیانہ انداز برآمد ہوئی اور کرنل کے بدن نے یوں جھرجھری لی جیسے وہ شناسائی کے لیے غیر متوقع رہا ہو۔ میں خود بھی ایک طویل مدت کے بعد طلسمی سولو آئی کا ذکر سن کر چونکا تھا۔ دیا نے وہ فقرہ شاید شناخت کے کوڈ کے طور پر استعمال کیا تھا۔ سولو آئی سے میں اچھی طرح واقف تھا۔ افریقہ میں بجی لا سٹیڈ بنیادی طور پر سپر آئی مین کہلاتا تھا اور اپنی شناخت کے لیے ایسے تین طلائی سکے اپنے پاس رکھتا تھا جن کے وسط میں چاندی کی ایک نہایت حسین اور خوبصورت آنکھ ابھری تمام تر نفاست کے ساتھ ابھری ہوئی ہوتی تھی۔ یورپ میں وہ شناخت بہت مقبول تھی۔ بجی لا سٹیڈ کے براہ راست ماتحت جوانوں کے تمام تر اختیارات اور طاقت کے نفوذ کی علامت سمجھے جاتے تھے۔ صرف آئی مین کہلاتے تھے۔ ان میں سے ہر ایک اپنے منصب کی شناخت کے لیے ایک سولو سائی کا مالک بنا دیا جاتا تھا۔ خفیہ میں سولو آئی رکھنے والا لامحدود اختیارات کا مالک ہوتا تھا۔ ان تجربے کار وفادار لوگوں کی زبان سے نکلا ہوا ہر لفظ اٹل اور ناقابل تنسیخ ہوتا تھا۔ سولو آئی رکھنے والا کسی کو بھی اپنے اہل کار سے کام لے سکتے تھے بات سزائیں دے سکتے تھے اور اپنے فیصلوں کے لیے سپر آئی مین کے سوا کسی کو جواب دہ نہیں ہوتے تھے۔

یورپ میں بجی لا سٹیڈ اور اس کے متعدد بین ممالک سے خونی ہنگام معرکوں میں میں نے چار سولو آئیز حاصل کر لی تھیں۔ ان میں سے ایک سولو آئی میں نے دیا کو بھی دی تھی۔ مگر تین سکے اس وقت بھی میرے سامان میں محفوظ تھے جن کے سہارے میں انہی کے کسی بھی آدمی کو اپنے بجی لا سٹیڈ ہونے کا یقین دلا سکتا تھا۔

"تم... سولو آئی کی پجاری ہو؟" کرنل کے دہانے سے بھرائی ہوئی تحیر زدہ آواز ابھری جیسے اسے دیا کے دعوے پر یقین نہ آیا ہو۔ مگر اس نے اپنی ابتر حالت کے باوجود خود کو فوراً سنبھال لیا۔ "بالوں کے نیچے سے بہت سا پانی بہہ چکا ہے خاتون!" اس کی نقاہت زدہ آواز میں گویا تاسف بھی امڈ آیا۔ "اس مدت کے نیچے میری عمر رسیدہ ہڈیوں کو بڑی بے رحمی کے ساتھ گزرا گیا ہے۔ جب تک مجھے زبانی نصیب نہیں ہوئی، مجھے یقین نہیں آ سکے گا کہ تم میں سے کوئی میرے دوستوں میں سے بھی ہو سکتا ہے۔"

"لیکن سولو آئی کے پجاری تمہارے پرانے دوستوں میں سے ہیں۔" اس کے رد عمل پر دیا کے اعتماد کو دھچکا لگا تھا اور اس کی آواز میں جھلاہٹ عود کر آئی تھی۔

"ہوتے ہوں گے۔" اس نے بے پروایانہ لہجے میں کہتے ہوئے اپنی اٹھی ہوئی گردن دوبارہ قالین پر ڈال دی اور چند گہرے سانس لینے کے بعد اپنی بات جاری رکھتا ہوا بولا۔ "مگر موجودہ دردناک صورت حال نے میرا ذہن ماؤف کر دیا ہے۔ مجھے دوست اور دشمن کی کوئی تمیز نہیں رہی ہے۔ میں صرف اتنا جانتا ہوں کہ میں ایک معزز غیر ملکی سفارت کار ہوں جسے غیر قانونی طور پر حبس بے جا میں رکھا ہوا ہے۔ دوست ایک دوسرے کے حق میں اتنے سفاک اور سنگ دل نہیں ہوتے۔ جب تک یہ صورت حال تبدیل نہیں ہو گی میں کسی سے کسی موضوع پر بات نہیں کروں گا۔"

"تم اس مقدس عہد کی توہین کر رہے ہو کرنل! جو ہمارے اور تمہارے درمیان آج بھی موجود ہے۔" دیا کی آواز میں باجانے

والا جھریوں کا ترنم یکلخت رخصت ہو گیا۔

"عہد اور عمل غلامی معلق چیز نہیں ہوتی خاتون" وہ جس قدر شدید اور بے رحمانہ تشدد سے دوچار رہا تھا وہ کئی گھوڑوں کے یا کسی سانڈ کا بھیجا بھی ہلا دینے کے لیے کافی تھا لیکن وہ دھان پان سا آدمی اس وقت بھی پوری طرح اپنی حاضر دماغی کا ثبوت دے رہا تھا۔

"ان کے موثر ہونے کے لیے کچھ شرائط ہوتی ہیں گڈ ومین میں کچھ حالات کا پایا جانا ضروری ہوتا ہے اس کے بغیر یہ سب دھرے کے دھرے رہ جاتے ہیں۔ اپنی زمینوں سے مجھے گیہوں فراہم کرنے کا وعدہ کرکے تم وہاں ہیروئن کے جنگل کاشت کر رہے ہو گیا ہو گا؟ مجھے الزام دینے کے بجائے از راہ کرم مجھے میری آزاد سفارتی حیثیت واپس دلانے کا بندوبست کرو۔ میں پھر کہہ رہا ہوں کہ میرے ذہن پر سے اپنی توہین اور تذلیل کا بوجھ اتر گیا تو مجھے بہت سی بھولی بسری باتیں خود بخود یاد آ جائیں گی۔ یہ میری سخت جانی ہے کہ میں اس حال کو پہنچ جانے کے بعد بھی تم سے باتیں کر رہا ہوں ورنہ یقین کرو کہ میرے بدن میں جتنی ٹوٹ پھوٹ ہو چکی ہے اسے اچھے سے اچھا معالج بھی کئی ہفتے کے بعد اعتدال پر لا سکے گا۔"

"میں تمہاری ہمت کی داد دیتی ہوں کرنل" ویرا نے اس کی تعریف کرتے ہوئے کہا۔ "تمہاری سخت جانی کا سبب شاید یہ ہے کہ تم فوج کے کمانڈو گروپ سے فارن سروس میں آئے ہو۔"

"میں کون ہوں اور کہاں سے آیا ہوں' اس موضوع پر میں دوسروں کی رائے سننے کا عادی نہیں ہوں۔" وہ ویرا کی بات درمیان سے ہی کاٹتے ہوئے بولا۔ "بس اتنا کافی ہے کہ میں فوج سے فارن سروس میں آیا ہوں یہ بات میں تمہارے سنگدل ساتھیوں کو پہلے بھی بتا چکا ہوں۔"

"آزادی اور طبی امداد کا بھی بندوبست ہو جائے گا۔" ویرا اس کا ہاتھ تھام کر اسے سہارا دیتے ہوئے بولی۔ "پہلے تم باتھ روم میں جا کر پانی سے اپنے زخم صاف کرو۔ وسکی کا ایک آدھ پیگ تمہاری حالت بہتر کرنے میں مدد دے گا۔ چاہو تو میں زخم صاف کر دوں گی۔"

وہ ویرا سے کوئی مزاحمت کیے بغیر لڑکھڑاتا ہوا اپنے قدموں پر کھڑا ہو گیا اور بولا۔ "اس کا صاف مطلب یہ ہوا کہ تم بھی مجھے فوری طبی امداد نہیں فراہم کرو گی میرے دونوں جبڑوں کی ہڈیاں ہل چکی ہیں جن میں بولنے سے بھی شدید درد ہو رہا ہے ایک بازو کا بھی یہی حال ہے جو زخم ہیں وہ اتنے گہرے ہیں کہ میں نے اس پر جتنا ہوا خون دھوؤں گا اتنا تازہ خون پھر سے بہنے لگے گا۔ طبی امداد نہیں دینی تو نہ دو مگر مجھے اپنے زخم دھونے پر مجبور نہ کرو۔ وسکی میں اس حالت میں بھی پی سکتا ہوں۔"

"زخموں پر جمے ہوئے خون کی پپڑیاں صاف نہ کرو لیکن باقی جگہوں سے خون دھو لو۔" ویرا نے اس کا شانہ سہلاتے ہوئے ہمدردانہ لہجے میں کہا۔ "تمہارے ہونٹوں پر موجود خون الکحل میں شامل ہو کر تمہارے معدے میں اتر جائے گا۔ مجھے افسوس ہے کہ تمہیں یہاں تشدد سہنا پڑا لیکن یقین کرو کہ یہ سب غلط فہمی کی بنا پر ہوا ہے ورنہ ہماری نیت میں کوئی فتور نہیں تھا۔"

"اگر یہ سب درست ہے اور میں یہ بھی مان لوں کہ اب تک میرے ساتھ جو کچھ ہوا" وہ غلط فہمی کا نتیجہ تھا تو پھر تمہارے چہروں پر نقاب کیوں ہیں؟" رتی جل گئی تھی مگر اس کے بل نہیں گئے تھے۔

"تم اس میدان کے نئے کھلاڑی نہیں ہو۔" ویرا اس کے ساتھ مسلسل معاملانہ رویہ اپنائے ہوئے تھی۔ "ہم لوگ عام طور پر سامنے آنے سے گریز کرتے ہیں۔ نقابیں اتار نے سے اگر تمہارا کوئی مقصد حاصل ہوتا ہو تو ہم بے نقاب ہونے میں ایک لمحے کی بھی تاخیر نہیں کریں گے۔"

"مقصد حاصل ہوگا۔" وہ اپنے خون میں لتھڑے ہوئے چہرے کو جنبش دے کر پرسکون لہجے میں بولا۔ "تم میرے ساتھ سلوک کی ہمدردی جتا رہی ہو جبکہ تمہارا ساتھی اس سے پہلے خود کو ٹی وی سے آیا ہوا ایک بااختیار افسر ظاہر کر رہا تھا۔ میرے لیے ان دونوں حیثیتوں میں سے کسی میں بھی کوئی کشش نہیں۔ لیکن پھر بھی میں تم دونوں کے چہرے ضرور دیکھنا چاہوں گا۔"

اس کے انکشاف پر ویرا نے سر گھما کر میری طرف دیکھا اور میں دانستہ اسے نظر انداز کر کے براہ راست کرنل کی طرف دیکھتا رہا۔ مجھے اندازہ ہونے لگا تھا کہ جلد ہی کرنل کے ساتھ منتشاری شروع ہونے والی تھی کیونکہ وہ تمدد تیزی سے گزرے ہوئے واقعات کے بارے میں شکوہ کرتا نظر آ رہا تھا۔

"جو ہوا اسے بھول جاؤ کرنل۔" ویرا میری طرف سے کوئی اشارہ نہ ملنے پر تھوڑے توقف کے بعد بولی۔ "اب ہمیں دوستانہ فضا میں آئندہ کے بارے میں بات کرنا چاہیے۔"

"تم آپس میں مشورہ کر لو میں منہ دھو کر آتا ہوں میرا اصل کلیدی سوال یہ ہے کہ اگر تم لوگ مجھ سے دوستی کے دعوے دار ہو تو پھر مجھے اس قدر بے رحمی کے ساتھ اغوا کیوں کیا گیا؟ اس سوال کا جواب ملنے اور اپنی آزاد سفارتی حیثیت کی بحالی کے بغیر میں تم لوگوں سے کوئی بات نہیں کر سکوں گا۔" وہ اونچی بات مکمل کرتا ہوا لڑکھڑاتا ہوا قدموں سے باتھ روم کی طرف بڑھ گیا۔

"تم نے اس کے ساتھ بہت زیادتی کی ہے۔" اس کے باتھ روم میں چلے جانے کے بعد ویرا نے میرے قریب آ کر تیز سرگوشیانہ لہجے میں کہا۔ "تم دونوں نے تو اس کا بھوسا ہی نکال کر رکھ دیا ہے اور یہ نئی دہلی سے آنے والے افسر کا کیا معاملہ ہے؟"

"میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ سلطان شاہ نے اس کی زبان سے جانو باجیمی کا نام سن کر اسے اغوا کیا تھا۔ میں کرنل کی زبان سے جلد از جلد سچ سننا چاہتا تھا اس لیے میں نے اپنی دانست میں اس پر وہ حربہ استعمال کیا جو اس کی زبان کھلوانے میں مددگار ثابت ہو سکتا تھا۔ اس پر تشدد کی ابتدا کرنے سے پہلے ساری ترکیبوں میں ناکام رہنے کے بعد میں نے یہ کہا تھا کہ میں نئی دہلی سے پورے اختیارات کے ساتھ صرف اس شخص پر آیا ہوں کہ اس کی کارروائی کو دیکھ سکوں۔"

"جب سلطان شاہ نے اسے ایک عام مشتبہ آدمی کے طور پر پکڑا تھا تو تم کو اس کی سفارتی حیثیت کا حوالہ دیتے اور لیتے جھوٹ بولنے کی کیا ضرورت تھی؟" اس کے لب و لہجے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ اس وقت تک میری سنائی ہوئی کہانی سے مطمئن نہیں ہو سکی تھی۔

"مجھے اس کی جامہ تلاشی میں برآمد ہونے والی دستاویزات سے اس کی اصلیت کا علم ہوا تھا۔ شاید میں اس کا حوالہ بھی نہ دیتا مگر اس نے ہوش میں آتے ہی واویلا شروع کر دیا کہ اس ملک میں مجرم اہم سفارتی افسروں کا بھی لحاظ نہیں کرتے۔ جب اس نے دوسرے تمام حوالوں کو قبول کرنے سے انکار کر دیا تو مجبوراً مجھے نئی دہلی سے بھیجے گئے افسر کا افسانہ تراشنا پڑا۔"

"تم نے اسے پکڑ لیا ہے اور یہ بھی دیکھ چکے ہو کہ وہ بہت زیادہ سخت مزاج ہونے کے باوجود زبردست قوتِ ارادی کا مالک ہے۔ اس کے تیوروں سے ظاہر ہو رہا ہے کہ وہ اپنی غیر مشروط رہائی کے بغیر ہم سے ہماری دلچسپی کے موضوع پر ہرگز بات نہیں کرے گا۔ ایسی صورت میں اس کے ساتھ تمہاری حکمتِ عملی کیا ہوگی؟ کرنل کمانڈو گروپ کے حوالے سے جس بری طرح بھڑکا تھا اور میں یہ بات اچھی طرح جانتی ہوں کہ فوج میں کمانڈوز کی ساری تربیت کا نکتہ بھی یہ ہوتا ہے کہ جان دے دو مگر زبان نہ کھولو۔ کرنل اگر سویلین شعبے سے فارن سروس میں آیا ہوتا تو ہم اس پر محنت کر کے کامیابی حاصل کر سکتے تھے مگر اب یہ ممکن نظر نہیں آتا۔"

"میری حکمتِ عملی تو تمہاری آمد کے بعد دھری کی دھری رہ گئی۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "اب تو تم چودھری بن کر یہاں نازل ہوئی ہو اس لیے تم ہی بتاؤ کہ کیا کرنا مناسب ہوگا؟"

"کیا یہ درست ہے کہ اسے سلطان شاہ نے کورنگی ہی سے اغوا کیا تھا؟" اس نے لمحہ بھر کے توقف کے بعد مجھ سے وہ چبھتا ہوا سوال کیا۔

"تمہارا مطلب ہے کہ میں اب تک تم سے جھوٹ بولتا رہا ہوں؟" موقع ملتے ہی میں ایک دم پھٹ سے اکھڑ گیا۔ "تم تو گھر کی بھیدی بن کر لنکا ڈھانے کی کوشش کر رہی ہو۔"

"تم جھوٹ بول رہے ہو مسٹر!" کرنل مینش پال کی آواز نے مجھے چونکا دیا۔ وہ گداز تولیے کے روئیں سے تھپتھپا کر اپنا چہرہ خشک کرتا ہوا باتھ روم سے باہر آ رہا تھا۔ اس کی اچانک مداخلت پر ویرا کا ردعمل بھی کچھ خوشگوار نہیں تھا۔

"شاید تمہارا یہ خیال ہے کہ یہ کمرہ ساؤنڈ پروف ہے لیکن تمہاری بدقسمتی سے اس کمرے سے اور باتھ روم میں ساؤنڈ پروفنگ کا بندوبست نہیں کیا گیا اس لیے میں باتھ روم میں بھی تمہاری گفتگو کسی حد تک سنتا رہا ہوں۔" وہ اپنی بات جاری رکھتا ہوا کہہ رہا تھا۔ "تم نے کورنگی کا نام لیا ہے تو مجھے اب پہلی بار پتا چلا ہے کہ میں کراچی میں قید ہوں لیکن اس امر میں کسی بھی فریق کو کوئی شبہ نہ ہونا چاہیے کہ مجھے اسلام آباد سے ایک ٹور سے واپس لوٹتے ہوئے اتفاقی زندگی کے ساتھ اغوا کیا گیا تھا۔"

میں اس ملعون کو زیرِ لب ایک انتہائی گندی اور کریہہ گالی دے کر رہ گیا۔

"میں مانتی ہوں کہ تمہیں اسلام آباد سے نہیں بلکہ ٹھٹھہ سے اغوا کیا گیا تھا۔" اس کی مداخلت بے جا پر وہ بڑی بری طرح مشتعل اور برہم ہو گئی تھی۔ "لیکن اس وقت کی حقیقت یہ ہے کہ تم اغوا ہو چکے ہو اور ہماری تحویل میں ہو۔ سندھ میں تمہارے جو چند سادات ہیں وہ اپنی جگہ برہم ہیں۔ تم بلیک کیٹ ڈی کی ضمانت ہو گئے تو ہم اسے ما سلجھا کر اہم کر دیں گے ورنہ اس کی گردن کاٹ کر اس کی لاش دریائے سندھ میں کہیں پھینک دیں گے۔ یہ سب ہمارے لیے معمولی معاملات ہیں۔ اس وقت اہم ترین معاملہ جانو ماچھی کا ہے جو ہماری ایک معزز اور محترم عورت کو اٹھا لے گیا ہے۔ تم جانو ماچھی کے مقامی ٹھکانوں کے بارے میں کیا بتا سکتے ہو؟"

منہ دھو لینے کے بعد اس کا ادھڑا ہوا چہرہ پہلے سے زیادہ بھیانک نظر آنے لگا تھا۔ ورم اور کٹے پھٹے زخموں کے باعث اس کے خدوخال تک بدل کر رہ گئے تھے۔ کٹے ہوئے زخموں سے رسنے والے تازہ خون نے اس کے چہرے کو اور زیادہ کریہہ بنا دیا تھا۔ پھٹے ہوئے ہونٹ سوج کر اس طرح کپا ہو گئے تھے کہ اس کا اوپری ہونٹ عملاً ناک سے جا لگا تھا۔ اس سبب سے ویرا کے سوال پر اس کے چہرے پر رونما ہونے والی کسی تبدیلی کا درست اندازہ نہیں ہو سکا لیکن وہ بولا تو اس کا لہجہ خون سلگا دینے کی حد تک تحقیر آمیز اور معصومانہ تھا۔

"میری سمجھ میں نہیں آ رہا کہ تم مجھ سے کیا چاہتی ہو اور کن لوگوں کے حوالے دے رہی ہو۔ اگر تم مجھ سے دوستی اور ہمدردی کا دعویٰ رکھتی ہو تو فوری طور پر میری رہائی کا بندوبست کرو تاکہ میں کراچی سے اسلام آباد روانہ ہو سکوں۔ میری اچانک روپوشی نے میرے سفارت خانے کو ہلا کر رکھ دیا ہو گا اور ان لوگوں نے مقامی اہلکاروں کو تگنی کا ناچ نچا رکھا ہو گا۔"

"تم... سور کے بچے ہوش کے ناخن لو۔ اگر تم نے فوری طور پر اپنی اداکاری کا سلسلہ ترک نہ کیا تو میں تمہارا بھرکس نکال کر رکھ دوں گی۔" ویرا اچانک ہی آپے سے باہر ہو گئی۔

ویرا کے اس ردعمل پر مجھے خوشی ہوئی کیونکہ میں نے اسے دھوکا دے کر لا پی بالا کرنل جیمسن کو اغوا کرایا تھا اور مجھے ڈر تھا کہ ویرا اس بدمعاشی پر مجھ سے الجھنا شروع کر دے گی لیکن کرنل جیمسن نے اپنے احمقانہ رویے سے ویرا کو اس حد تک بھڑکا دیا تھا کہ وہ میرے قول اور فعل کے تضادات کو یکسر فراموش کر کے کرنل کے خلاف ایک فریق بن گئی تھی۔

ویرا نے اپنی بات مکمل کر کے ذرا بھی توقف کیے بغیر کرنل کے رخسار پر پوری قوت سے طمانچہ رسید کیا تھا اور کمرا چٹاخ کی گونجدار آواز سے گونج اٹھا۔ کرنل اس ناگہانی ضرب سے بری طرح لڑکھڑا گیا تھا۔ اس کے رخسار کے ایک حصے نے زخم سے خون کا دھارا کیسے بھاؤ میں بدل گیا تھا۔

"اگر تو نے سیدھی طرح زبان نہ کھولی تو میں تیرا وہ حشر کروں گی کہ تو ہمیشہ کے لیے ایک زندہ لاش کی صورت میں بدل کر رہ جائے گا۔" ویرا نے طیش میں آ کر اپنے چہرے پر بندھا ہوا اسکارف کھول کر تحقیر آمیز لہجے میں کہا۔ "میرے ساتھی تجھے زندہ رکھنا چاہتے تھے لیکن میرے سامنے ایسی کوئی رکاوٹ نہیں۔ اگر تو اپنی نامردی کی وجہ سے مر بھی گیا تو مجھے کوئی ملال نہیں ہو گا۔"

پہلی بار اس کی آنکھوں میں خوف کے سائے نظر آئے اور وہ ہکلاتا ہوا بولا۔ "تم... تم سعودی آئل کی بیوپاری ہوتے ہوئے میرے ساتھ یہ سلوک نہیں کر سکتیں۔"

ویرا کے حلق سے بے اختیار ایک وحشیانہ بلکہ ہذیانی سا قہقہہ ابل پڑا۔ "تیرے لیے تو یہ سب اجنبی الفاظ تھے، جب اب سعودی آئل کے بیوپاریوں سے تیری ماں کا کون سا رشتہ نکل آیا کہ میں تیرے ساتھ رعایت کرنے پر مجبور ہو جاؤں۔ سب سے پہلے میں تیرے جسم کے اہم اعضا کو ناکارہ کر دوں گی اور یہ میرے تشدد کی ابتدا ہو گی۔ اس کی انتہا کا اندازہ لگانے کے لیے تجھے اپنے ذہن پر زیادہ زور نہیں دینا پڑے گا۔"

اس کے کچھ بولنے سے پہلے ہی ویرا کا سبک اور دراز بدن حیرت انگیز حیوانی انداز میں فضا میں اچھلا اور پھر اس نے فضا میں اڑ کر اپنی دونوں لاتیں پوری قوت سے کرنل کے سینے پر رسید کر دیں۔ کرنل ایک بے اختیار چیخ کے ساتھ اچھل کر پشت کے بل پیچھے گر گیا۔

وہ سنبھلنے بھی نہ پایا تھا کہ ویرا اس کے سر پر مسلط ہو گئی اور اس نے کرنل کی شفاف چندیا کے گرد اگی ہوئی بالوں کی جھالر پکڑ کر اسے زبردستی اس کے قدموں پر کھڑا کر دیا۔

"یہ... یہ ظلم ہے... درندگی ہے۔" وہ ہانپتے ہوئے کراہا۔ "م... میں تمہارے بڑوں سے شکایت کروں گا۔ طاقت کے بیوپاریوں سے ہمارا طویل المدت معاہدہ ہے۔ اس میں باہمی مفاد اور دوستی کی کوئی گنجائش نہیں۔ بلکہ تم نے مجھ پر ہاتھ اٹھا کر اپنے حق میں کانٹے بو لیے ہیں۔"

"تیری ماں کا سر" ویرا نے دانت پیستے ہوئے اس کے پیٹ کے نچلے حصے میں داہنے ہاتھ سے کراٹے چوپ مارا اور وہ فضا میں اچھل کر بلبلاتا ہوا فرش پر گرا اور دہرا ہو کر کربناک چیخوں کے ساتھ تڑپنے لگا۔

"میں خود اپنی بڑی ہوں۔" ویرا نے نخوت آمیز لہجے میں کہا۔ "تو کسی سے میری شکایت نہیں کر سکے گا۔ میں بھی اتنی دیر سے تجھے

بھی یاد دلانے کی کوشش کر رہی تھی کہ سلو تائی کے جاسوسوں سے تیرے آقاؤں کا کوئی معاہدہ ہے اور تجھے اس کی پاس داری کرنا چاہیے لیکن تو شاید فاتر العقل ہو چکا ہے۔ غنیمت ہے کہ اب تجھے معاہدہ تو یاد آ گیا ہے لیکن جب تک تو اپنا کوڈ نہیں بتائے گا میں تجھے اُدھیڑتی رہوں گی۔"

"نن... نہیں۔" وہ کسی اندھے کی طرح اپنے دونوں ہاتھ فضا میں لہرا کر چلایا۔ "میں طاقت کا دیوتا ہوں اب تم مجھے نہیں مار سکتیں۔"

"طاقت کا دیوتا۔" اس نے آہستگی سے دہراتے ہوئے ویرا سے سوال کیا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ یہ اس کا جوابی پاس ورڈ یا کوڈ ہے؟"

"ہاں۔" ویرا نے تضحیک آمیز انداز میں کہا۔ "تم نے دیکھا اب کتنی جلدی اپنا شجرہ یاد آ گیا۔ تمہاری زبان کا وہ محاورہ بالکل درست ہے کہ لاتوں کے بھوت باتوں سے نہیں مانتے۔"

"اب تمہارے دماغ سے اپنی سفارت کا بھوت اتر چکا ہے۔" ویرا کرنل سے مخاطب ہو گئی۔ "اسی لیے سیدھی طرح میرے سوالوں کے جواب دیتے چلے جاؤ۔"

"نن... نہیں۔" وہ بھرائی ہوئی آواز میں کراہا۔ "مجھے اتنا مجبور نہ کرو۔ تم نے اپنا کوڈ بتا کر مجھے مسخر کر لیا ہے لیکن میری چھٹی حس کہہ رہی ہے کہ تمہارے آنے سے پہلے میں جن لوگوں کی تحویل میں تھا وہ میرے دوست نہیں بلکہ دشمن ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ اپنی غرض کے پیش نظر وہ مجھے کہیں ڈیل کر کے پاس کر دیں..."

ویرا نے اس کی بات کاٹ دی۔ "ہم سب ایک ہیں۔ پہلے تمہارے ساتھ جو کچھ ہوا وہ بھی درست تھا اور جو اب ہونے والا ہے وہ بھی درست کیا ہوگا۔ ہم نہ سفارت کار ہیں اور نہ سیاست دان۔ تم جانتے ہو کہ ہم ہیروئن اور اسلحے کے سوا کسی چیز کا بیوپار نہیں کرتے۔ اس لیے ہم میں سے کسی کو تمہیں ذلیل کرنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ ہماری دلچسپی صرف اس معزز خاتون کی بازیابی تک ہے جسے جانو باجی اٹھا کر لے گیا ہے۔" اسے مداخلت کے لیے لب کشائی کرتے دیکھ کر ویرا نے فوراً ہی ٹوک دیا۔ "نہیں... مجھ سے ہرگز یہ مت کہنا کہ تم جانو باجی کو نہیں جانتے۔ بلیک کیٹ کی سندھ میں تمہارا پروردہ ایجنٹ ہے۔ مجھ سے اس کی ایک بہت بڑی ڈیل چل رہی ہے جس میں وہ ایڈوانس ادائیگی کے بدلے تمہیں ضامن بنانا چاہتا ہے۔ ساری رقم وہ مال کی ڈلیوری کے وقت ادا کرے گا۔ وہ مجھے بتا چکا ہے کہ جانو باجی اس کا خاص آدمی ہے۔"

"تم نے براہ راست بلیک کیٹ ہی سے جانو باجی کے بارے میں کیوں نہیں پوچھ لیا؟" کرنل حشمت بابر نے گہرے سانسوں کے درمیان سوال کیا۔

"تم میرے لیے طاقت کے دیوتا کے حوالے سے شناسا ہو جب کہ وہ بالکل اجنبی ہے۔ اس حد تک اجنبی کہ اس پر اعتبار کرنے کے لیے مجھے ایک ضامن کی ضرورت محسوس ہونے لگی۔ اس نے ہماری مطلوبہ کو ایک کارڈ کے طور پر استعمال کرنا چاہا ہے اسی لیے تم کو اٹھوانے کی ضرورت پیش آئی ہے..."

"یعنی تم بلیک کیٹ ہی کو اس کی ضرورت کا اسلحہ فراہم کرنا نہیں چاہتیں؟" اس نے ویرا کی بات کاٹ کر سوال کیا۔ اس کے لب و لہجے اور الفاظ سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ بلیک کیٹ ہی کے تخریبی منصوبے اور اس کی ضروریات سے پوری طرح واقف تھا۔

"اسے اسلحہ دیں گے۔" میں نے پہلی بار مداخلت کرتے ہوئے کہا۔ "لیکن بلیک میل ہوئے بغیر... تمہیں معلوم ہے کہ تنظیم اجنبیوں سے آسانی کے ساتھ لین دین نہیں کرتی اس لیے بلیک کیٹ ہی کو بھی سودے سے منع کر دیا گیا تھا مگر اس نے جانو باجی کی مغویہ کا معاملہ درمیان میں لا کر ہمیں بات آگے بڑھانے پر مجبور کر دیا۔ تاہم یہ صورت حال ہرگز قبول نہیں ہے۔"

"تو کیا اس نے تمہیں بلیک میل کرنے کے لیے ہی اس خاتون کو اغوا کرایا ہے؟" میری بات مکمل ہونے پر اس نے قدرے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"اس نے بظاہر اس اغوا کو ایک اتفاق ثابت کرنے کی کوشش کی ہے لیکن فی الحال کچھ نہیں کہا جا سکتا۔ اصل بات صرف اتنی سی ہے کہ بلیک میل کے آگے جھکنا تنظیم کی پالیسی کے خلاف ہے۔" میں نے وضاحت کرتے ہوئے کہا۔ "اسی لیے تمہیں اٹھایا گیا ہے تاکہ تم بلیک کیٹ ہی سے رابطہ کیے بغیر ہمیں حقائق سے آگاہ کر سکو۔ اسلحے کے معاملے میں جو ہوتا ہے وہ ہوتا رہے گا۔"

"تو اب تم مجھ سے کیا چاہتے ہو؟" اس نے اپنا سوجا ہوا ہونٹ سہلاتے ہوئے پوچھا۔

"کراچی میں جانو باجی کے اڈے کا پتا۔" میں نے دو ٹوک لہجے میں کہا۔

"اس خاتون کے اغوا کے الزام میں تم جانو باجی کو موت کے گھاٹ اتار دو گے؟" اس نے وہ سوال بالکل اضطراری انداز میں کیا تھا۔

"جانو باجی کراچی میں نہیں ہے۔" ویرا نے بات سنبھال لی۔ "اغوا کی واردات کے بعد وہ بلوچستان کی طرف فرار ہو گیا ہے۔ وہ وہاں سے براہ راست گوادر کے قریب جیوانی کی ہوائی پٹی پر اترے گا۔ مغویہ کراچی ہی میں اس کے آدمیوں کی تحویل میں ہے جو اسے شہر سے نکال لے جانے کے لیے کسی مناسب موقع کے

منتظر ہیں۔ ہم ان کو یہیں کراچی میں گھیرنا چاہتے ہیں۔"

"تم نے میرے لیے مشکلات کھڑی کر دی ہیں اور مجھے چاروں طرف سے جکڑ دیا ہے۔" اس کے دماغ سے رازداری کا بھوت اتر چکا تھا اور وہ کھل کر بات کرنے کے موڈ میں آچکا تھا۔ "بلیک کیٹ کے لیے جانو بھائی بہت اہم ہے کیونکہ سرکاری طور پر اس کی زندہ یا مردہ گرفتاری پر دس لاکھ روپے کا انعام مقرر ہونے کے باوجود اس کے علاقے کے کسی فرد نے اس کے خلاف مخبری کرنے کی جرأت نہیں کی تھی۔ وہ اپنی بدقسمتی سے کراچی میں پولیس کے ایک مدبھیڑ کی زد میں آگیا تھا ورنہ اسے گرفتار کرنے کی حسرت کبھی پوری نہ ہوتی۔ قصہ یہ ہے کہ جانو بھائی اور اس کے آدمی جو کچھ کرتے ہیں اس سے عوامی تائید اور حمایت حاصل ہوتی ہے۔ وہ لوٹ مار کے مال سے عوام کی ضروریات فراخ دلی سے پوری کرتا ہے اور جواب میں اس کے علاقے کے لوگ ایک ہیرو کی طرح اسے پناہ دیتے ہیں اور اس کے خلاف ہونے والی سرگرمیوں کی خبریں اسے پہنچاتے ہیں۔ جس دن اس نے حکومت کے خلاف کھلی بغاوت کا اعلان کر دیا یوں سمجھو کہ سرحدی علاقوں کی تقریباً نصف آبادی اس کی ہم نوا بن جائے گی۔ اس کا مطالبہ صرف ایک ہے کہ اسے اس کی ضرورت کے مطابق جدید اسلحہ فراہم کیا جائے تاکہ وہ کم سے کم جانی نقصان اٹھاتے ہوئے طے شدہ علاقوں پر قابض اور حکمراں ہو سکے۔ ہماری منصوبہ بندی میں اسے ایک خاص مقام حاصل ہے۔"

"اتنی لمبی چوڑی تمہید کی ضرورت نہیں۔" ویرا نے ناگواری کے ساتھ اس کی بات کاٹتے ہوئے کہا۔ "ہمیں جانو بھائی سے کوئی غرض نہیں ہم صرف اس خاتون کی بازیابی میں دلچسپی رکھتے ہیں جو کراچی میں اس کے آدمیوں کی قید میں ہے۔"

"کراچی میں جانو بھائی کے دو واقف ہیں۔" خلاف توقع کچھ توقف کے بعد اس نے ہچکچاتے ہوئے کہا۔ "وہ لوگ ڈیفنس کے علاقے میں ہو سکتے ہیں یا پھر شیر شاہ کباڑی کی ایک فیکٹری میں مقیم ہوں گے۔"

اس کے لیے کراچی نامانوس شہر تھا۔ اپنے بیان کے مطابق وہ کئی بار کراچی آچکا تھا لیکن شہر کے مختلف علاقوں سے زیادہ واقف نہیں تھا۔ غنیمت یہ تھا کہ اسے فیکٹری کا نام اور ڈیفنس والے مکان کا نمبر یاد تھا جو میں نے فوراً ہی نوٹ کر لیا۔

ویرا کا ارادہ بازپرس کا دائرہ وسیع کرنے کا تھا لیکن اس وقت میں ان باتوں میں وقت ضائع کیے بغیر فوری طور پر شوالہ کی تلاش میں نکلنا چاہ رہا تھا اس لیے ویرا نے بھی سوال و جواب کا سلسلہ وہیں منقطع کر دیا۔ ہم دونوں واپسی کے لیے مڑ رہے تھے کہ کرنل شیخ بابل نے ہمیں روک لیا۔

"تم ویرا لانسلاٹ تو نہیں ہو؟" اس نے قدرے تردد کے ساتھ سوال کیا۔ اور ہم دونوں ہی چونک کر اس کی طرف مڑنے پر مجبور ہو گئے۔

ویرا نادانستہ میں آگے بڑھ کر پہلے ہی اپنے چہرے سے اسکارف اتار چکی تھی جبکہ میرے چہرے پر اس وقت بھی باقاعدہ نقاب منڈھی ہوئی تھی۔

"یہ خیال کیسے آگیا تم کو؟" ویرا نے اسے گھورتے ہوئے سوال کیا۔

"جو لوگ کسی شے سے واسطہ رکھتے ہیں وہ مکمل لانسلاٹ اور ویرا لانسلاٹ کے بارے میں ضرور کچھ نہ کچھ جانتے ہیں۔" اس نے پرسکون لہجے میں کہا۔ "تم سفید فام ہونے کے باوجود اپنی زبان کی طرح ہندی بولتی ہو۔ اس لیے لامحالہ خیال آتا ہے کہ تم ویرا بھی ہو سکتی ہو۔"

"ہندی نہیں، یہ زبان اردو کہلاتی ہے۔" ویرا نے اس کی تصحیح کرنے کی کوشش کی۔

"ایک ہی بات ہے۔" وہ سرسری لہجے میں بولا۔ "یہاں اردو کہلاتی ہے سرحد پار ہندی بن جاتی ہے۔ رسم الخط بدل جانے سے الفاظ نہیں بدلا کرتے۔"

"یہ تمہارا اپنا فلسفہ ہو سکتا ہے مگر زبانیں وہی تسلیم کی جاتی ہیں جن کا اپنا رسم الخط ہوتا ہے۔" ویرا نے ترش لہجے میں کہا۔ "لیکن تمہارا قیاس درست ہے۔ میں ویرا ہی کہلاتی ہوں۔"

"مجھے خوشی ہے کہ اس بہانے مجھے اپنے دور کی ایک عظیم عورت سے ملاقات کا موقع مل گیا۔" وہ اپنی ابتر حالت کے باوجود حیرت ناک طور پر پرسکون لہجے میں بات کر رہا تھا۔ "میری یہ خوشی اپنی جگہ پر ہے مگر اسی کے ساتھ میں یہ بھی جاننا چاہوں گا کہ تمہارے سوالات کے جوابات دینے کے بعد اب میری پوزیشن کیا ہوگی...؟"

"فی الحال کوئی تبدیلی نہیں آسکتی۔" ویرا نے اس کی بات درمیان میں کاٹ دی۔ "تم نے جو پتے بتائے ہیں ان کی تصدیق ہونے تک تم ہمارے مہمان رہو گے۔ اتنا فرق ضرور پڑ جائے گا کہ تمہارے بیان کی تردید سامنے آنے تک تم پر کوئی تشدد نہیں کیا جائے گا۔"

"اور اگر بدقسمتی سے جانو بھائی کے آدمی اس عورت کو اپنے ساتھ لے کر ان ٹھکانوں سے کوچ کر چکے ہوں تو میرا کیا بنے گا؟" اپنے مستقبل کے بارے میں اس کی فکرمندی اپنی جگہ بجا تھی۔

"تم خود اس صورت حال کو اپنی بدقسمتی قرار دے سکتے ہو لیکن میں کیا کہہ سکتی ہوں۔ اس خاتون کی بازیابی تک تمہیں ہماری رہنمائی کا فرض ادا کرنا ہوگا۔"

"مجھے روکنا ہی ہے تو کم از کم میرے سفارت خانے کو فون پر مطلع کر دو کہ میں بخیر و عافیت ہوں۔" وہ چند لمحے کی خاموشی

کے بعد تم دو آدمیت لیتے ہیں بولا۔ "وہاں میرے علاوہ بھی دو ایسے افراد موجود ہیں جو تمھارے کوڈ کو سمجھتے ہیں۔ انھیں خبر کرنا ضروری ہے ورنہ میری طویل غیر حاضری پر کوئی بڑا اسکینڈل کھڑا ہو سکتا ہے جو کسی بھی طرح میرے مفاد میں نہیں ہوگا۔"

"تم فی الحال اطمینان سے یہاں قیام کرو۔ یہ سب معاملات ہم دیکھ لیں گے۔" ویرا نے بے پروائی سے کہا اور میرے ساتھ اس کمرے سے نکل گئی۔

کمرے کا دروازہ مقفل کرنے کے بعد ہم نے زینوں والا دروازہ بھی باہر سے مقفل کر دیا۔ جہانگیر خلاف توقع وہاں موجود نہیں تھا لیکن زینے چڑھنے کے بعد میں نے اسے ہال میں پہلے کی طرح مستعد پایا۔ اس کے چہرے سے نقاب اترا ہوا تھا۔

"تم یہاں کیا کر رہے ہو، تمھارے ملازمین کہاں ہیں؟" میں نے نقاب سے چھٹکارا حاصل کرتے ہوئے حیرت سے سوال کیا۔

"سب حرام خور سو گئے ہیں۔" اس نے بے زاری کے عالم میں کہا۔ "ان دونوں کو بھی میں نے ان کے کوارٹروں میں روانہ کر دیا۔ وہ اپنا کام کرنے کے بجائے چوری چھپے کر نیچے سے آنے والی آوازیں سننے کی کوششیں کر رہے تھے۔" اس بار وہ ویرا سے ذرا بھی متاثر نہیں ہوا تھا۔

"چلو اب تھوڑی دیر آرام کر لو۔" میں نے تہ خانے کی چابیاں اس کے حوالے کرتے ہوئے کہا۔ "جلد ہی ہمیں ہم پر روانہ ہونا ہے۔"

اس کے استفسار پر راستے میں میں نے اسے تہ خانے میں ہونے والی جنسی رفت کے بارے میں آگاہ کیا اور وہ فوراً ہی پُرجوش نظر آنے لگا۔

جہانگیر اپنی خواب گاہ کی طرف گیا لیکن ویرا بدستور میرے ہی ساتھ چلتی رہی اور پھر میرے کمرے میں داخل ہوتے ہی مجھ پر برس پڑنے لگی۔

"تمھیں میں نے بات بڑھانا مناسب نہیں سمجھی تھی مگر اب تم بتاؤ کہ کرنل کو سلطان شاہ نے کہاں سے اغوا کیا تھا؟"

وہ مجھ سے لڑنے کے موڈ میں نظر آ رہی تھی۔
"میں تمہیں بتا چکا ہوں!" میں نے پرسکون لہجے میں کہا۔
"تم جھوٹ بول رہے ہو..... کرنل کے سیکرٹری نے یہ سوال ہی کو سننے کے بعد میرے آدمی کو بتایا تھا کہ کرنل آخری بار بلیڈ سے ان کے ڈنر میں دیکھا گیا تھا اس کے بعد سے لاپتا ہے اور اب کرنل بھی اسلام آباد سے اپنے اغوا کی کہانی سنا رہا ہے۔ یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ ان دونوں کے بیان میں اس قدر بعد ہو؟ میں نے اسے بھی جھٹکا دیا لیکن میرا خیال ہے کہ وہ سچ کہہ رہا ہے؟"
"تو پھر اب مجھے بے دماغ ہو جانا چاہیے!" میں نے خفگی میں آئے بغیر کہا۔ "شاید اس وقت تمہاری کھوپڑی پہ برف جم گئی ہے جو سامنے کی بات بھی نہیں سمجھ رہی ہو۔ سیدھی سی بات ہے کہ کرنل جس مشن پر آیا ہے اس کا منصوبہ اس کے سفارت خانے کی مدد سے پروان چڑھ رہا ہے۔ ان لوگوں نے پہلے سے طے کر لیا ہوگا کہ کرنل ڈنر کے بعد اسلام آباد سے غائب ہو جائے گا تاکہ کراچی میں اپنا کام کر سکے۔"
"کرنل جھوٹ بول سکتا ہے!" اس نے میری بات درمیان ہی سے اڑا دی۔ "لیکن اس کے سیکرٹری کو اتنا سنگین جھوٹ بولنے کی کیا ضرورت تھی؟ وہ بہت آسانی کے ساتھ کہہ سکتا تھا کہ کرنل کسی اہم کام میں مصروف تھا یا شہر سے باہر تھا!"
"دوسروں سے شاید یہی کہا گیا ہو۔ ستوشی کے نمائندے سے ملاقات نہ کرنے کے لیے کوئی مضبوط بہانا چاہیے تھا اور دلچسپ بات یہ ہے کہ آج کے اخبارات بھی کرنل کے اغوا کے بارے میں خاموش ہیں جس کا مطلب ہے کہ سفارت خانے والوں نے ابھی تک اس کی گمشدگی کی رپورٹ درج نہیں کروائی ہے۔"
"پھر تو تمہیں یہ ماننا پڑے گا کہ کرنل کو اسلام آباد چھوڑنے سے پہلے ہی الہام ہو چکا تھا کہ ستوشی اس سے رابطہ کرنے کی کوشش کرے گی اور اس نے اسی مفروضے کی روشنی میں اپنے سیکرٹری کو بریف کیا ہوگا!" اس نے میرا مضحکہ اڑانے والے لہجے میں کہا۔
"تم مذاق سمجھ رہی ہو جبکہ فی الحقیقت ایسا ہی ہوا ہو گا!" میں نے گمبھیر سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "اسے الہام کی ضرورت ہی نہیں تھی۔ بلیک کیٹ ہی اسے اطلاع دے چکا ہو گا کہ اسلحے کے سودے کی حفاظت کے لیے ستوشی والے اس سے رجوع کریں گے۔"
"تم نے تہیہ کر لیا ہے کہ اپنے جھوٹ پہ ڈٹے رہو گے!" اس نے میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر شکست خوردہ لہجے میں سوال کیا۔
"یہ جھوٹ نہیں بلکہ سچ ہے۔ آخر تم اس کے مقابلے میں میری صداقت پر کیوں شبہ کر رہی ہو؟" میں نے حیرت کے ساتھ پوچھا۔ "صرف اس لیے کہ اس وقت تم نے مجھے یہاں دیکھ لیا ہے!"
"وجہ یہ ہے کہ میں تمہاری رگ رگ سے واقف ہو چکی ہوں!" اس نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "تم اپنے جھوٹ کے حق میں بھی ایسی ایسی تاویلیں لے آتے ہو کہ سچ بولنے والا انسان دیکھتا رہ جاتا ہے..... خیر اب اس بحث کو ختم کرو اور یہ بتاؤ کہ کرنل کا کیا کرنا ہے؟"
"تم اس کے سامنے آ گئی ہو جبکہ ہم لوگ ابھی تک بے نقاب نہیں ہوئے ہیں۔ نہ ہی اسے یہ اندازہ ہے کہ وہ کہاں قید ہے اس لیے اس کے بارے میں فیصلہ کرنے کا پورا اختیار تم کو ہے!"
"وہ سفارت کار ضرور ہے لیکن اس کے مقامی زیر زمین دنیا سے گہرے روابط ہیں۔ جلد یا بدیر اسے یہ ضرور معلوم ہو جائے گا کہ جس لڑکی کی رہائی کے لیے ہم اتنے مضطرب ہیں وہ غزالہ ہے۔ اس کے بعد یہ سمجھنا دشوار نہیں ہو گا کہ تم اصل میں کون ہو اور تمہارا ساتھ دینے والے کون ہیں!" اس نے میرے تاثرات کا گہرا جائزہ لیتے ہوئے اس خطرے کی نشان دہی کی۔
"ذاتی طور پر تو میں ہمیشہ خطرات سے ہی کھیلتا آیا ہوں لیکن آج کل میرے دل میں وطن پرستی کی جو لہر چل رہی ہے وہ مجھے مجبور کر رہی ہے کہ کرنل کو زندہ نہ چھوڑوں..... سانپ پر رحم کیا جائے تو وہ نہ جانے کتنے بے گناہوں کو ڈس لیتا ہے یہ میری ایماندارانہ رائے ہے لیکن اس کے باوجود کرنل کے مستقبل کا فیصلہ کرنے کا اختیار تم ہی کو ہے کیونکہ اس کے ذریعے تم بلیک کیٹ کو خطیر مالیت کا اسلحہ اچھے داموں پر فروخت کر سکتی ہو۔ یہ تمہارے لیے اپنے باپ کے سامنے سرخرو ہونے کا بہت اچھا موقع ہے جسے میں اپنی خواہشات کی خاطر برباد نہیں کروں گا۔ کرنل تو ہاتھ آ ہی گیا ہے۔ اس سے میں بعد میں کسی بھی وقت نمٹ لوں گا۔ اس بار تم اپنا الو سیدھا کر لو!"
اس کے ہونٹوں پر طنزیہ مسکراہٹ پھیل گئی۔ "تم پھر جھوٹ بول رہے ہو۔ میں تمہاری آنکھوں سے پڑھ چکی ہوں کہ تم کرنل کا قیمہ بنانا چاہتے ہو۔ تم میری خاطر اتنا بڑا جوا نہیں کھیل سکتے کہ طاقت کے توازن کو تہس نہس کر دینے والے جدید اسلحے کی کھیپ سمندر میں گم ہو جانے دو.....!"
"تم ٹھیک کہہ رہی ہو!" میں نے اس کی بات درمیان سے اچک کر اس کی تائید کی۔ "میں تمہارا سودا خراب نہیں کروں گا لیکن جونہی تم کسٹم بندرگاہ پر اسلحے کی کھیپ دے کر رقم وصول کر لو گی اور اس سودے سے بری الذمہ ہو جاؤ گی، میں اپنا کام شروع کر دوں گا!" میں نے کہا۔
"نہیں ڈارلنگ! یہ نہیں ہو سکتا!" اس نے سختی سے کہا۔ "میں

نے اس معاملے پر بہت سوچا ہے۔ یہ بات تم بھی جانتے ہو کہ ہماری دنیا کا سارا دارومدار ساکھ اور چند ان لکھے اصولوں پر ہے۔ بلیک کیٹ ڈی کو دھوکا دینے سے یہ بہتر ہو گا کہ میں اسے اس دھندے سے سرے سے الگ ہی کر دوں۔"

"یہ تم اس لیے کہہ رہی ہو کہ میں نے اپنا دل کھول کر تمہارے سامنے رکھ دیا ہے۔ ورنہ ایسا عموماً ہوتا ہی کب ہے۔ اتنا تو بڑی کھیپیں پکڑی جاتی ہیں۔ سارا کام اس طرح ہو گا کہ کسی کے ذہنوں کو بھی تم پر بدعہدی کا گمان نہیں ہو سکے گا۔"

وہ دونوں نشانہ مجبور تھی۔ انسانی لہو سے لے کر یہاں تک اس کی نظروں میں کسی چیز کی کوئی وقعت نہیں تھی سوائے پیسے کے۔ پھر بھی وہ چند اصولوں پر کاربند رہنے کی دعوے دار تھی۔ اس لیے اس کے ساتھ میری تکرار طول پکڑنے لگی۔ اور آخر کار اسی نے وہ موضوع یہ کہہ کر ختم کر دیا کہ اس وقت عزرائیل کی خبر گیری ان سب معاملات پر مقدم تھی۔ بیگ نے اسے وہیں چھوڑا اور رخ و تیسری خواب گاہ کی طرف ہو لیا جہاں سلطان شاہ کرسی سے گھٹنے ٹیک کر سویا ہوا تھا۔

وہ علاقہ قدیم آباد تھا۔ بڑے بڑے مکانات کے درمیان جا بجا خالی اور ناہموار پلاٹ موجود تھے یا ان پر تعمیراتی کام جاری تھا۔ ان ادھورے ڈھانچوں اور دروبام میں رہنے والے چوکیدار وغیرہ روشنیاں گل کر کے شاید سر شام ہی سو جانے کے عادی تھے۔ جو مکان آباد تھے، ان میں بھی روشنیوں یا بند پھاٹکوں کے پیچھے سے جھانکتے ہوئے پالتو کتوں کے علاوہ زندگی کے کوئی آثار نہیں پائے جاتے تھے۔

فضا میں مخصوص خوشبو رچی ہوئی تھی اور رات کے سناٹے میں ساحل پر دم توڑتی ہوئی وحشی سمندری لہروں کا شور وقفے وقفے سے ایک مہیب گونج پیدا کر رہا تھا۔ اس آبادی سے آگے نشیب میں ساحل سے قریب تر اونچی اونچی عمارتوں کے تاریک ڈھانچے نظر آ رہے تھے۔ مجموعی طور پر اس علاقے کا ماحول کسی بھی بڑی کارروائی کے لیے خاصا سازگار تھا۔

ہماری نفری کل چار نفوس پر مشتمل تھی مگر چاروں ہی پوری طرح تیار اور مسلح تھے۔ ہم نے یہ حکمت عملی اختیار کی تھی کہ ایک ہی کار میں اکٹھے آنے کے بجائے چاروں الگ الگ گاڑیوں میں ایک دوسرے سے مناسب اور محفوظ فاصلے پر سفر کر رہے تھے۔



میں سب سے آگے تھا اور ویرا سب سے پیچھے تھی۔ بھرے پُرے اور آباد علاقے سے گزر کر اس نیم آباد علاقے میں داخل ہوتے ہی میری حیوانی جبلت پوری طرح بیدار ہو چکی تھی۔ اس علاقے میں خرابی بس ایک ہی تھی کہ آبادی خال خال ہونے کے باوجود بھی سڑکوں کے کنارے ایستادہ کھمبوں پر اسٹریٹ لیمپ روشن تھے۔

مطلوبہ مکان کی تلاش میں مجھے کوئی خاص دشواری پیش نہیں آئی کیونکہ اس علاقے میں مکانوں کے نمبر ایک خاص ترتیب سے گھٹتے بڑھتے نظر آ رہے تھے۔ اور خوش قسمتی سے مطلوبہ مکان کے پھاٹک سے ملحقہ ستون پر نمبر پلیٹ بھی موجود تھی۔ نمبر نوٹ کرتے ہی میں نے اپنی کار کی رفتار سست کر دی۔

اس مکان کے گیٹ لیمپس ضرور روشن تھے لیکن عمارت مکمل طور پر اندھیرے میں ڈوبی ہوئی تھی۔ کھڑکیوں کے شیشوں پر دبیز پردے پڑے ہوئے تھے یا پھر اندر قصداً اندھیرا کیا گیا تھا۔ پھاٹک کے سامنے سے گزرتے ہوئے میں نے اس مکان کا جائزہ لیا اور تیزی کے ساتھ اپنی کار آگے بڑھاتا چلا گیا۔

دو موڑ گھومنے کے بعد میں نے ایک ریتیلے میدان میں گاڑی روک دی۔ پیچھے آنے والی تینوں کاریں بھی کچھ دیر بعد وہیں آ رکیں۔

ان تینوں نے بھی میری طرح اس مکان کو نوٹ کر لیا تھا۔ اور سب ہی اس کی ویرانی کے بارے میں شاکی نظر آ رہے تھے۔

"وہ خود بھی سخت خطرے میں گھرے ہوئے ہیں۔" ویرا نے کہا۔ "بلیک کیٹ نے بھی انہیں خوفزدہ کیا ہوا ہے۔ میرا خیال ہے کہ وہ اندھیری عمارت میں بھوکے بھیڑیوں کی طرح گھات لگائے بیٹھے ہیں۔ ان میں سے کوئی نہ کوئی کسی اونچی جگہ سے اپنے ساتھیوں کی حفاظت ضرور کر رہا ہوگا۔"

"براہِ راست ادھر کا رخ کرنا خطرناک ہو سکتا ہے۔" جہانگیر نے تشویش آمیز لہجے میں کہا۔ "ان کے ہاتھ سے نکلنے والی ایک گولی بھی ہمارا سارا کھیل بگاڑ سکتی ہے۔"

"میں نے اس مکان کا محلِ وقوع دیکھ لیا ہے۔" میں نے دھیمی آواز میں کہا۔ "اس مکان کے قرب و جوار میں زیادہ تر خالی پلاٹ ہیں۔ اسی وجہ سے جانو ماچھی نے اس پر ہاتھ رکھا ہوا ہے۔ ہمیں اس مکان کے سامنے کچھ ایسا ڈرامہ کرنا پڑے گا کہ اندر والے خود ہی باہر آنے پر مجبور ہو جائیں۔"

"ڈرامہ بازی سے گریز کرو ورنہ بات بنتے بنتے بگڑ جائے گی اور جنگل میں منگل کا سماں ہو جائے گا۔" ویرا نے جلے کٹے لہجے میں کہا۔

"تمہارے ہوتے ہوئے ڈرامہ بازی کی ضرورت ہے نہ بندر کی۔" میں نے سنجیدگی سے کہا اور ویرا میری بات پوری ہونے سے پہلے ہی میری طرف جھپٹ پڑی تھی۔

"پہلے پوری بات تو سن لو۔" میں نے اس کے خوشگوار وجود کو اپنے ہاتھوں پر روکتے ہوئے کھلکھلا کر کہا۔ "میرا مقصد بندر بازی یا ڈرامہ گری سے تمہارا موازنہ کرنا نہیں تھا۔ تم حسین و جمیل ایک جوان عورت ہو اور میں ایک آوارہ گرد مرد۔ اگر میں تمہارا پیچھا کرتا ہوا اس اڈے کے قریب سائیڈ مار کر تمہاری کار کا راستہ روک لوں اور تم سے زور آزمائی شروع کر دوں تو تم نہایت فطری انداز میں مدد کے لیے اس پھاٹک کو پیٹ کر چیخ سکتی ہو۔ یہ دونوں وقفے وقفے سے ادھر آ کر تماشائیوں کے طور پر جھانک کر اپنا رول ادا کر سکتے ہیں۔ چوری چھپے کسی کارروائی کا خطرہ مول لینے کے بجائے یہ ترکیب زیادہ کارگر ہو سکتی ہے۔ ان لوگوں کو اپنی طرف متوجہ کرنے کے لیے ہمیں اپنی کاروں کو احتیاط سے اس طرح لڑانا ہو گا کہ ہمیں کوئی گزند پہنچے بغیر تصادم کا انتشار ہمارا شروع ہو کر اندر والوں کو باہر کسی گڑبڑ کا احساس ہو جائے۔"

"گندی اور گھٹیا حرکتیں سوچنے میں بھی تمہارا دماغ خوب کام کرتا ہے۔" ویرا بے اختیار ہنس پڑی۔ "اور اگر سلطان شاہ یا جہانگیر کے پہنچنے سے پہلے ہی ان میں سے کسی نے میری ہمدردی میں تمہارا حلیہ بگاڑ کر رکھ دیا تو کیا ہوگا؟"

"اگر بگڑے کے چکر میں پڑو گی تو پھر وہ تمہیں قتل کر کے بھی کھا سکتے ہیں۔" میں نے لاپروائی سے کہا۔ "عفرا الراق لفنگوں کی تحویل میں ہے مگر جانو ماچھی کی ہدایت کی وجہ سے ان کے لیے شجرِ ممنوعہ بن کر رہ گئی ہے۔ اس لیے وہ اپنی بھڑاس نکالنے کے لیے تمہیں اپنی چھت کے نیچے پناہ دے دیں گے۔"

"چلنے کا ارادہ ہے یا یہاں یونہی نوک جھونک میں ہم اپنا وقت برباد کرتے رہیں گے۔" سلطان شاہ نے ٹوکا۔

"چلو!" میں ایک جھٹکے کے ساتھ اپنی کار کی طرف بڑھ گیا۔

ہم وہاں سے ایک مختصر سا چکر کاٹ کر واپس روانہ ہوئے تو سلطان شاہ اور جہانگیر ہم سے بہت پیچھے رہ گئے۔ میں نے ابتدا ہی سے ویرا کی کار سے اپنی کار کا فاصلہ کبھی کم اور کبھی زیادہ کر کے اسے بار بار دھمکانے شروع کر دیے تاکہ تصادم ہونے تک اس کے مزاج میں فطری جھنجھلاہٹ عود کر آئے۔

اس مکان والی سڑک پر آتے ہی میں نے بار بار اپنی کار ویرا کے برابر میں لانے کی کوشش شروع کر دی مگر وہ سائیڈ دبا کر مجھے اپنے پیچھے چلنے پر مجبور کرتی رہی۔

جانو ماچھی کے تاریک اڈے کے سامنے پہنچ کر میری

بھی کھوپڑی کی چھت تک جا پہنچی تھی۔ کیونکہ ویرا بڑی چابک دستی کے ساتھ مجھے مدافعانہ ڈرائیونگ پر مجبور کر رہی تھی۔ مقررہ مقام پر ویرا نے طے شدہ پروگرام کے مطابق مجھے دائیں طرف سے آگے نکلنے کا موقع دیا۔ جونہی میں نے اس کے برابر میں آتے ہی اپنی کار کو اتنی تیزی کے ساتھ بائیں طرف موڑا کہ میری کار کا عقبی حصہ پرشور آواز کے ساتھ ویرا کی کار کے دائیں فینڈر سے ٹکرایا۔ اور میں نے ویرا کے آگے نکلنے کی راہ مسدود کر دی۔

میں پھرتی سے اپنی ڈرائیونگ سیٹ سے اترا۔ میری نظریں ایک مکان پر مرکوز تھیں مجھے وہم ہوا کہ دھماکا ہوتے ہی ایک تاریک کھڑکی میں کوئی تاریک تر سایہ نمودار ہوا تھا۔

گھپ اندھیرے میں کسی نادیدہ اور مسلح حریف کی موجودگی کا احساس ہوتے ہی مجھے پہلی بار بھیانک خطرے کا ادراک ہوا۔ اگر وہ کسی بے آواز رائفل سے اضطراری طور پر فائر کر بیٹھتا تو میرے لیے زندہ بچنے کا کوئی امکان نہیں ہو سکتا تھا۔

ویرا اپنی کار سے اترے بغیر سریلی آواز میں انگریزی میں اول فول بک رہی تھی۔ مجھے اپنی طرف آتا دیکھ کر اس نے پھرتی سے اپنی کار ریورس گیئر میں ڈالی جیسے میری بدنیتی کو بھانپ کر پیچھے کی طرف فرار ہونا چاہتی ہو۔ اس کار کے عقب میں جل اٹھنے والی ریورس لائٹس سے کوئی بھی یہ سمجھ سکتا تھا کہ وہ واپس بھاگنا چاہ رہی تھی مگر میں نے فوراً ہی دروازہ کھول کر اسے ڈرائیونگ سیٹ سے نیچے گھسیٹ لیا۔ اس کی کار پیچھے کی طرف اچھلی اور پھر انجن خود بخود بند ہو گیا۔

اس وقت ویرا اردو سے نابلد ایک غیر ملکی دوشیزہ کا رول بخوبی ادا کر رہی تھی اور مجھے وہ انگریزی گالیاں دی جا رہی تھیں جو عام حالات میں شاید وہ سوچ کر بھی رہ جاتی ہو۔

اندھیرے میں چھپے ہوئے سفاک دشمن کے خوف کے باوجود وہ میرے لیے ایک سنسنی خیز تجربہ تھا۔ ویرا کے ساتھ میرے دیرینہ مراسم بہت رومانی اور دوستانہ تھے۔ اس نے کبھی بھی مجھے مایوس نہیں کیا تھا اور ہر دم سپردگی کے انداز میں مجھے خوش آمدید کہا تھا۔ لیکن اس وقت کی مصنوعی مزاحمت میں میں نے محسوس کیا کہ غیر ارادی طور پر میرا دوران خون تیز تر ہوتا جا رہا تھا۔

یہ مشکل چند ثانیے گزر رہے تھے کہ ویرا کی مزاحمت اور چیخ و پکار رنگ لائی جا تو باغیچے کے تاریک گوشے سے ایک کرخت مردانہ آواز نے مجھے للکارا تھا۔

"ٹھہرو...... ورنہ گولی مار دوں گا۔" میرا قیاس تھا کہ وہ آواز چھت کی طرف سے آئی تھی مجھے خوشی ہوئی کہ میرا پھینکا ہوا جال کارگر ثابت ہو رہا تھا۔ میں نے وہ للکار سن کر بوکھلانے کی اداکاری کی اور اسی لمحے ویرا اچھل کر میری گرفت سے نکل گئی اور وہ چلاتی ہوئی بند پھاٹک کی طرف دوڑ پڑی۔

میں چند ثانیے تک کسی بیوقوف کی طرح اپنی جگہ پر کھڑا جھنجلاتا رہا۔ اس دوران میں مجھے ایک کار کے ہیڈ لیمپس اپنی طرف آتے ہوئے نظر آئے۔ اور میں سر جھکا کر ویرا کے پیچھے ہو لیا۔

اوپر سے گیٹ لیمپس کی روشنی میں ویرا کو اچھی طرح دیکھ لیا تھا۔ میں ویرا کے پاس پہنچا تو اسی وقت آہنی پھاٹک کا ذیلی دروازہ کھلا اور وہاں قمیص شلوار میں ملبوس بڑھی ہوئی مونچھوں والا ایک دیو ہیکل شخص نظر آیا۔ جس کے کندھے پر رائفل اور فاضل کارتوسوں کی پیٹی جھول رہی تھی۔

خوفناک چہرے والا وہ عظیم الجثہ شخص بجلی کی سی سرعت کے ساتھ ذیلی کھڑکی سے باہر آیا اور اس نے دانت پیستے ہوئے میرا کالر پکڑ کر مجھے پھاٹک سے اندر گھسیٹ لیا۔ ویرا ہانپ کر روتی ہوئی خود بخود میرے پیچھے اندر داخل ہو گئی۔ اس شخص نے ویرا کے اندر پہنچتے ہی ذیلی دروازے کا بولٹ لگایا اور میرے چہرے پر ایک تھپڑ رسید کر دیا۔

"سالا کتور، انگریزوں کے ساتھ بدمعاشی کرتا ہے۔" اس نے نہایت حقارت آمیز انداز میں کہا تھا اور پھر فاتحانہ نظروں سے ویرا کی طرف دیکھا تھا۔

ویرا نہایت رواں انگریزی میں اسے اپنا مسئلہ سمجھانے کی کوشش کر رہی تھی لیکن وہ کچھ سمجھے بغیر والہانہ انداز میں اس کے چہرے کو تکے جا رہا تھا۔ ویرا کے شریر حسن نے اسے ایسا مبہوت کیا تھا کہ مجھے ایک تھپڑ رسید کرنے کے بعد وہ ایک دم بھول چکا تھا۔

میرے لیے وہ مہلت بہت غنیمت تھی۔ میں نے پھرتی کے ساتھ اپنی جیب سے اعشاریہ تین آٹھ کا بھرا ہوا اسمتھ اینڈ براؤنی نکالا اور اس کی سیاہ آہنی نال بے رحمی سے اس کے پیٹ میں اتار دی۔

"جس حالت میں ہو اسی طرح شرافت سے باہر آ جاؤ۔" میں نے غراتے ہوئے اسے حکم دیا۔ "اپنے کسی ساتھی کو کوئی اشارہ کرنے کی کوشش کی تو گولی مار دوں گا۔"

اس اثنا میں ویرا نے ذیلی پھاٹک کا گیٹ کھول دیا تھا۔ وہ اپنی وضع قطع سے ہی مستند ڈاکو نظر آ رہا تھا۔ گویا عورت کے ذریعے نازل ہونے والی اس ناگہانی مصیبت نے اسے بوکھلا کر رکھ دیا اور وہ کوئی چوں و چرا کیے بغیر ذیلی دروازے

سے باہر آ گیا۔

جوں ہی وہ دیوار کی آڑ میں آیا، نوید نے اس کے شانے سے بغل اور کمر کا۔ پھر اس کی چیخ نکلنے تک بائیں ہاتھ سے اس کی مونچھ کا ایک سرا دبوچ لیا۔ وہ اپنے قدموں پر اچک کر ایک سسکاری لے کر رہ گیا۔

جائے واردات پر جب دونوں کاریں پہنچ چکی تھیں اور آنے والوں نے صورت حال کا اندازہ لگا کے ہی اپنا اسلحہ سنبھال لیا تھا۔

"وزیری سائیں مراد! ادھر کیا ہوتا ہے؟" چھت پر سے وہی پرانی کرخت آواز ابھری تھی۔

"اسے بھی باہر بلاؤ۔" میں نے نما کے پیٹ پر پستول کی نال کا دباؤ بڑھاتے ہوئے اضطراری لہجے میں سرگوشی کی۔

"اوئے! تم باہر آؤ، ادھر گھپلا ہو گیا ہے۔" مراد نے اونچی آواز میں کہا۔ پھر مجھ سے بولا۔ "تم کون ہے اور کس کا آدمی ہے؟" لمحہ بھر کی بے ترتیبی کے بعد اسے ہو جانے پہ وہ لہجہ کھلا ضرور گیا تھا لیکن کسی بھی طرح خوفزدہ نظر نہیں آ رہا تھا۔

"اندر کتنے آدمی ہیں اور کتنا مال ہے؟" میں نے اس کا سوال نظر انداز کرتے ہوئے پوچھا۔

اس نے خاموشی سے جہانگیر اور سلطان شاہ کا جائزہ لیا پھر بولا۔ "تم شہر کے گیدڑ ہو، ایسے چھوکرے ہمارا کچھ نہیں بگاڑ سکتے۔ خیریت چاہتے ہو تو فوراً یہاں سے بھاگ جاؤ۔ یہ جانو ماچھی کا ڈیرہ ہے۔ وہ اپنی طرف اٹھنے والے ہر ہاتھ کو بازو سے اکھاڑ پھینکتا ہے۔۔۔"

"جانو ماچھی مر چکا ہے۔" میں نے سرسراتی ہوئی زہریلی آواز میں کہا اور اس کی آنکھیں بے یقینی کے عالم میں پھیلتی چلی گئیں۔ میں نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا۔ "تم لوگ اگر اپنی زندگی اور عافیت چاہتے ہو تو سارا مال ہمارے حوالے کر کے یہاں سے نکل جاؤ۔ ورنہ تمہیں جانو ماچھی کے پاس پہنچا کر ہم خود ہی سارا مال تلاش کر لیں گے۔ اپنے آدمیوں سے کہو کہ ہتھیار پھینک کر باہر آ جائیں۔"

"تم جھوٹے ہو!" اس نے لرزتی ہوئی اندوہناک آواز میں کہا۔ "جانو سائیں نر شیر تھا۔ وہ کبھی نہیں مر سکتا۔ وہ تو ہمارا مائی باپ ہے۔ وہ مر گیا تو ہم کو کس کے ڈیرے سے روٹی ملے گی؟"

"اوئے مراد!" اچانک اندر سے کسی نے اونچی آواز میں کہا۔ "باہر کیا گھپلا ہے اور تو کہاں ہے؟ سامنے آ کر بات کر ورنہ ہم آگے نہیں آئیں گے۔"

میں نے اُس کے پیٹ سے پستول کی نال ہٹا کر اُسے آگے بڑھنے کا اشارہ کیا اور وہ لڑکھڑاتے ہوئے ذیلی دروازے کے سامنے جا کھڑا ہوا۔

"بہت بُری خبر آئی ہے۔" مراد کی آواز فرطِ جذبات سے تقریباً رُندھی ہوئی تھی۔ "جانو سائیں قتل ہو گیا۔۔۔" اُس کا دوسرا فقرہ پورا ابھی نہ ہونے پایا تھا کہ فضا رائفلوں کے جیسا تک دھماکوں سے لرز اُٹھی۔ اندر سے تقریباً بیک وقت تین رائفلیں چلی تھیں اور تینوں کا نشانہ مراد ہی تھا جس نے اندر والوں کو جانو ماچھی کی موت کی اطلاع دینے کی کوشش کی تھی۔

گولیاں اُس کی چھاتی اور پیٹ کو چاٹتی ہوئی آر پار گزر گئیں۔ اُس کے کڑیل بدن میں ہونے والے اُن سوراخوں میں سے زندہ اور گرم گرم خون کے فوارے اُبل پڑے۔ اُس کا جسم سنبھالا لینے کی کوشش میں اپنے قدموں پر پھرکی کی طرح گھوما اور پھر خاک اور خون میں گِر کر دیکھتے ہی دیکھتے بے جان ہو گیا۔ ہم چاروں پھاٹک اور دیوار کی آڑ میں تھے اس لیے گولیاں ہمیں کوئی نقصان نہ پہنچا سکیں۔

جانو ماچھی کے لیے کام کرنے والے اُس کے لیے اپنے دل میں اندھی عقیدت رکھتے تھے۔ انھوں نے آناً فاناً میں جذبات سے مغلوب ہو کر اپنے ہی ہاتھوں سے اپنے ایک ایسے ساتھی کو موت کے گھاٹ اتار دیا تھا جس نے انھیں اُن کے آقا کی موت کی منحوس خبر سنانے کی کوشش کی تھی۔

مراد کو وہ جھوٹی خبر سنانے کا مقصد صرف اتنا تھا کہ اُن لوگوں کا حوصلہ ختم کیا جا سکے اور میرا اندازہ تھا کہ میں اپنی اس کوشش میں ضرورت سے زیادہ کامیاب رہا تھا۔

مراد اپنے ساتھیوں کے ہاتھوں قتل ہو چکا تھا اور اندر سے تین رائفلوں سے فائرنگ کی گئی تھی جس کا مطلب تھا کہ ہم چار افراد کا مقابلہ کم از کم تین حریفوں سے تھا۔ انھوں نے مراد کو جہنم واصل کرنے کے بعد مزید کوئی فائر نہیں کیا تھا لیکن مجھے خوف تھا کہ نیم آباد ویرانے میں رائفلوں کے فائروں کی جیسا تک بازگشت دور دور تک سنی گئی ہو گی۔ گشت و حول کی بستیوں میں وہ آوازیں سن کر کوئی عام شہری تو اپنے گوشۂ عافیت سے نکلنے کا تصور بھی نہیں کر سکتا تھا لیکن مجھے ڈر تھا کہ پولیس کی کسی گشتی پارٹی نے فائرنگ کی وہ آوازیں سن لیں تو وہ کسی بھی لمحے کہیں سے نمودار ہو کر ہمیں ناقابلِ تصور مشکلات سے دوچار کر سکتی تھی۔

جب کئی لمحے گزرنے کے باوجود اُن کی طرف سے کوئی فائر نہ ہوا تو مجھے تشویش ہونے لگی اور میں نے ذیلی دروازے کے سامنے آنے کا خطرہ مول لیے بغیر احاطے کی دیوار سے سر اُبھار کر اندر کا جائزہ لیا تو وہاں ہر طرف ویرانی کا راج تھا اور کہیں بھی کوئی ذی روح نظر نہیں آ رہا تھا۔ عمارت میں بدستور گھور اندھیرا تھا اور گیٹ لیمپس کی روشنی میں پورٹیکو میں دو گاڑیاں کھڑی ہوئی نظر آ رہی تھیں۔

اپنی ابتدائی اضطراری فائرنگ کے بعد انھیں اپنی حماقت کا احساس ہو گیا تھا اور انھوں نے اپنی طرف سے گولیاں ضائع کرنے کی بجائے غالباً اندھیرے میں مورچے جما لیے تھے اور اس بار ہماری طرف سے کسی چھیڑ چھاڑ کے منتظر تھے۔

وہ اپنے گھر میں محصور اور محفوظ تھے لیکن ہمارے لیے وہ تاخیر مہلک ثابت ہو سکتی تھی اس لیے میں نے دیوار کے ساتھ ایک بنکر بنا کر سلطان شاہ سے اُس کی سب مشین گن لی اور پھر احاطے کی دیوار کے اوپر سے اندر ایک برسٹ چلا دیا۔

جواب میں اندر سے کسی ردِ عمل کا اظہار نہیں ہوا۔ ہر طرف وہی مہیب اور پُر ہول سناٹا چھایا رہا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے اُن لوگوں نے احاطے میں رہ کر مقابلہ کرنے کے بجائے عمارت میں پسپائی اختیار کر لی ہو اور وہاں سے مدافعانہ کارروائی کرنے والے ہوں۔

"اپنی گاڑیاں یہاں سے ہٹا دو۔" میں نے فوری خیال کے تحت اُن تینوں سے کہا۔ "گاڑیوں کی خبر ہمارے حق میں مضر ہو سکتی ہے بلکہ دو آدمی اپنی گاڑیوں میں عمارت کی عقبی سمت میں چلے جائیں۔"

وہ تینوں ہی اپنی گاڑیوں میں سوار ہو گئے۔ میں نے اپنی کار سڑک سے ہٹا کر اس مکان کے ساتھ اس طرح پارک کر دی کہ اس پر بادی النظر میں کوئی شبہ نہیں کیا جا سکتا تھا۔

اندر والوں کو اندھیرے کی پناہ حاصل تھی جب کہ گیٹ لیمپس کی روشنی میں ہمیں دُور ہی سے دیکھا جا سکتا تھا اس لیے میں نے فوراً ہی پتھر مار کر دونوں لیمپ ناکارہ کر دیے۔ اسٹریٹ لیمپس سے آنے والی روشنی اتنی ناکافی تھی کہ ہوشیاری سے کام لے کر اُس سے محفوظ رہا جا سکتا تھا۔

میں اپنے جائزے میں مصروف تھا کہ دیرا اپنی کار میں

پارک کر کے واپس آگئی۔ اس نے متوفی مراد سے چھینی ہوئی رائفل اور کارتوسوں کی پیٹی اپنی گاڑی ہی میں چھوڑ دی تھی۔

اندھیرا ہونے کے بعد میں نے ایک بار پھر احاطے کی دیوار سے اوپر سر ابھار کر اندر کا جائزہ لینا چاہا اور اس بار ایک تاریک کھڑکی سے شعلہ چمکا۔ اگر میں فوراً ہی نیچے نہ بیٹھ گیا ہوتا تو میری کھوپڑی صاف اُڑ گئی ہوتی۔ ان کی تعداد معلوم نہیں تھی۔ وہ زیادہ سمتوں پہ نظر نہیں رکھ سکتے تھے لیکن بہرحال اُن کی کڑی نگرانی تھی اس لیے میں ڈھونڈتا ہوا احاطے کی دیوار کے دوسرے گوشے پہ پہنچ کر پرلے

والے خالی پلاٹ میں گھوم گیا۔ اس پہلو پر صورتِ حال کچھ سازگار تھی اور عمارت اور احاطے کی دیوار کا درمیانی فاصلہ بھی قدرے کم تھا جسے طے کر کے عمارت کی دیوار سے لگ کر خود کو اندر سے ہونے والی فائرنگ سے بچایا جا سکتا تھا۔

میں نے دیوار کے ساتھ جھک کر عمارت کے عقبی حصے کی طرف بڑھنا شروع کیا۔ ویرا پیچھے سے مجھے کور دے رہی تھی۔ ہم نے راستے میں آنے والی تمام کھڑکیوں اور دروازوں پہ دباؤ ڈال کر دیکھ لیا لیکن وہ سب اندر سے اچھی طرح بند تھے۔

اس وقت میرے لیے وہ خیال سوہانِ روح بنا ہوا تھا کہ میں جانو ماچھی کے ایک ٹھکانے پر سنگین دیواروں سے باہر اندھیرے میں بھٹک رہا تھا اور عزالہ اندران ڈاکوؤں کی قید میں تھی جو اپنے ذاتی مفاد کے لیے اپنے وطن کی بنیادوں میں بارود بھرنے سے بھی دریغ نہیں کر رہے تھے۔

عمارت کے گرد اپنا طواف مکمل کرتا ہوا جب میں پوری کے ساتھ سامنے والے حصے کی طرف پہنچا تو ٹھٹک کر ایک جگہ میرے قدم زمین میں گڑ گئے۔ میں کافی دیر سے مسلسل اندھیرے میں بھٹک رہا تھا اس لیے میری آنکھیں اس تاریکی میں بھی دیکھنے کی عادی ہو چکی تھیں اور مجھے آگے ایک کھڑکی سے باہر نکلی ہوئی رائفل کی نال نظر آ رہی تھی۔

اس دریافت پر میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا اور مجھے اپنی قسمت یاور ہوتی ہوئی نظر آنے لگی۔ وہ کھڑکی کھلی ہوئی تھی اور اس کے پیچھے کوئی شخص رائفل لیے شکار کے سامنے آنے کا انتظار کر رہا تھا۔ بظاہر وہ اس امکان سے غافل نظر آ رہا تھا کہ کوئی شخص اس سے دائیں ہو کر دیوار کے سائے میں پناہ لیتا ہوا اچانک ہی رائفل کی نال پہ ہاتھ ڈال سکتا تھا

میرے لیے وہ بہت کٹھن اور ہولناک مرحلہ تھا۔ رائفل کی نال پر میرا وار ذرا بھی اوچھا پڑتا تو اگلے لمحے میرا بدن چھلنی کیا جا سکتا تھا۔

چند ثانیے تک اپنی قوت مجتمع کرنے کے بعد میں نے اپنے پیچھے دبکی ہوئی ویرا کو اشارہ کیا۔ وہ نئی صورتِ حال سے پوری طرح باخبر تھی۔ میں بہت احتیاط سے دبے پاؤں آگے بڑھتا رہا۔ اس دوران میں میری نظریں مستقل آہنی نال پر جمی ہوئی تھیں جو خلل کھڑکی کی چوکھٹ پر مسلسل ایک ہی سمت میں ٹکی ہوئی تھی۔

کھڑکی کے عین نیچے پہنچ کر میں نے اپنے بدن کا زاویہ درست کیا اور کھڑکی کے اس پار مراد جیسے تن و توش والے کسی حریف کی موجودگی کا احساس کرتے ہوئے پوری قوت سے رائفل کی نال پہ ہاتھ ڈال دیا۔ میرا ارادہ یہ تھا کہ پہلے ہی جھٹکے میں اپنے حریف سے رائفل چھین لوں گا لیکن نتیجہ یہ نکلا کہ رائفل ایک اشارے سے میرے قبضے میں آ گئی اور میں اپنی شہ زوری کے نتیجے میں رائفل سمیت پشت کے بل سیمنٹ فرش پہ اُلٹ گیا۔ اس کھڑکی کے پیچھے کوئی بھی نہیں تھا اور وہ خالی رائفل کسی چیز کے سہارے، محض دھوکا دینے کی نیت سے وہاں رکھی گئی تھی۔

اپنا توازن بگڑنے پہ میں بُری طرح بوکھلا گیا۔ رائفل کا چوبی کندا فضا میں اُڑتا ہوا خاصی پُرشور آواز کے ساتھ فرش سے ٹکرایا لیکن عمارت کے اندر سے کوئی ردِعمل سامنے نہیں آیا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ وہ لوگ میدان چھوڑ کر فرار ہو چکے ہیں۔" ویرا مجھے سہارا دیتی ہوئی میرے کان کے نیچے منمنائی۔ "تم ٹھیک ٹھاک ہو نا؟"

"وہ کہاں جا سکتے ہیں؟" میں مایوسانہ لہجے میں بڑبڑایا۔ دونوں گاڑیاں جوں کی توں موجود ہیں۔ مکان سے نکاسی کے سارے راستے بند ہیں۔۔۔"

"ہمیں پہنچنے کا خیال دیر سے آیا۔ وہ اسی طرف سے دیوار پھاند کر نکل گئے ہوں گے۔"

"پہیلی نے یہ سوال کیا۔" تم یہ کیوں بھول رہی ہو کہ عزالہ بھی اُن کی قید میں ہے۔ وہ اپنی مرضی سے اپنے قدموں پہ چل کر تو ہرگز اُن کے ساتھ نہیں گئی ہو گی۔"

"جانو ماچھی کی موت کی اطلاع نے اُن کی ہمتیں توڑ دیں وہ یہاں سے سر پہ پیر رکھ کر بھاگ گئے ہیں۔ اب اندر گھس کر ہی پتا چل سکے گا کہ یہاں کون کون تھا۔"

"دراتقل کی طرح کہیں اندر بھی کوئی ٹریپ نہ ہو۔" اُس نے اندیشہ ظاہر کیا۔

"ناممکن!" اُس نے پورے اعتماد سے کہا۔ "میرے حساب سے تو انھوں نے دراتقل لٹکا کر بھی بڑی جرأت کا ثبوت دیا ہے۔ تم یہ کیوں بھول رہے ہو کہ جانو ماچھی کی موت کی خبر دینے کے بعد انھوں نے مراد کو بھون کر رکھ دیا تھا۔ میرا خیال ہے کہ اب ہمیں کچھ دیر کے لیے اس عمارت پر قابض ہونا چاہیے۔ مراد کی لاش پھاٹک سے اندر منتقل کر کے ہم اپنی گاڑیاں بھی اندر لا سکتے ہیں۔ میں یہاں ٹھہرتی ہوں۔ تم سلطان شاہ اور جہانگیر کو بھی بلا لو۔ ہم سب مل کر جلد ہی کچھ نتائج اخذ کر سکیں گے۔"

ان دونوں کو بلا کر مراد کی لاش احاطے کی ایک خودرو کیاری میں ڈال دی گئی۔ پھاٹک پر جمے ہوئے خون پر مٹی ڈال دی گئی تاکہ اتفاقاً بھی کوئی ادھر متوجہ ہونے کی زحمت نہ کرے۔ پھر ہم چاروں کھلی ہوئی کھڑکی کے بجائے ویرا کی قفل شکنی میں مہارت کے طفیل ایک بغلی دروازے سے اندر داخل ہوئے اور آناً فاناً میں ویرا کی رائے کی تصدیق ہو گئی کہ عمارت خالی پڑی ہوئی تھی۔

مکان میں کوئی ذی روح موجود نہیں تھا مگر شراب کی خالی اور سربند بوتلوں اور سگریٹ کے کارٹنوں اور بے شمار ٹوٹوں سے یہ ظاہر ہو رہا تھا کہ وہاں رہنے والے ذہنی دباؤ کے عالم میں رہ رہے تھے۔ ان خالص مردانہ اور غیر معتدل علامتوں کے سامنے ہی ایک ایسی خواب گاہ بھی دریافت ہوئی جو پورے مکان سے زیادہ صاف ستھری تھی۔ وہاں ہینگر پر ٹنگے ہوئے زنانہ ملبوسات اور چند دوسری اشیا سے یہ ظاہر ہو رہا تھا کہ اس کمرے میں کوئی نفاست پسند لڑکی مقیم رہی تھی اور آخر کار سلطان شاہ نے ان سب نشانیوں سے بڑھ کر ڈریسنگ ٹیبل کے ایک کپڑے کے نیچے سے سگریٹ کی ڈبی پر کسی نوکدار چیز سے لکھی ہوئی ایک تحریر دریافت کر لی جو میرے لیے کبھی بھی اجنبی نہ رہی تھی۔ اُس پر ایک شعر لکھا ہوا تھا جو غزالہ کے اپنے دُکھ کی منہ بولتی تصویر تھا۔ اس کے نیچے غزالہ کے دستخط تھے۔

شام ہونے کو ہے کدھر جائیں
اپنا گھر ہو تو اپنے گھر جائیں

اس شعر میں پوشیدہ کرب کو محسوس کر کے میرا دل بے اختیار بھاری ہو گیا۔ میرے خیال، میرے خدشے سب غلط تھے۔ غزالہ اپنے گھر کی معصوم سی آرزو کو اُس وقت بھی اپنے لہو سے سینچ رہی تھی۔ دلدار آغا کا گھر کبھی اس کا گھر نہیں بن سکا۔ گھر بسانے کی تمنا میں وہ خود اُجڑ کر رہ گئی تھی۔ دلدار کی موت کے بعد اب وہ پھر ایک ایسے پنچھی کی طرح تھی جس کا آشیانہ آندھی نے بکھیر دیا ہو اور اُسے تنکا تنکا جوڑ کر ایک مرتبہ پھر اپنا گھر بنانا ہو لیکن تیز ہوائیں بار بار اُس کے جمع کیے ہوئے تنکوں کو اڑا دیتی ہوں۔ وہ حالات کے بے رحم تھپیڑوں سے مسلسل لڑ رہی تھی۔ ایک طوفانی لہر کو پار کرتی تو دوسری موج اُسے پھر پیچھے اچھال دیتی تھی۔ اور اس بار تو اُس پر ظلم کی انتہا ہو رہی تھی کہ ایک ڈاکو نے اُسے اُٹھا لیا تھا۔ میں اُس کے نقوشِ پا کا پیچھا کرتا ہوا اُس مکان تک آ گیا تھا لیکن مجھے دیر ہو گئی تھی۔ ڈاکو کے حواری اپنی قیدی سمیت میری دسترس سے دُور نکل چکے تھے۔

اور پھر یہ بھی پتا چل گیا کہ وہ کیسے فرار ہوئے تھے۔ وہ کوئی عام سا مکان نہیں تھا بلکہ جانو ماچھی جیسے عیار اور مکار ڈاکو کا ٹھکانا تھا۔ وہاں کچن کے ایک گوشے میں زیرِ زمین سُرنگ میں اُترنے کا راستہ تھا جو اس مکان سے خاصی دُور ایک ویران احاطے میں نکلتی تھی اور اس کچے احاطے میں ایک چھپر کے نیچے سے پھاٹک اور پھر باہر سڑک تک کسی کار کے ٹائروں کے تازہ نشانات موجود تھے جن سے اندازہ ہوتا تھا کہ جانو ماچھی اپنے یا اپنے آدمیوں کے کسی بُرے وقت کے لیے اس کچے احاطے میں ہر وقت ایک کار تیار رکھتا تھا۔

رات ڈھلتی جا رہی تھی۔ گزرنے والا ہر لمحہ غزالہ کو مجھ سے اور آزادی سے دُور کرتا جا رہا تھا۔ سلطان شاہ کا چہرہ بھی بجھا بجھا نظر آ رہا تھا۔ جہانگیر کو بھی چپ سی لگ گئی تھی اور سب سے زیادہ ویرا بھی بولائی بولائی سی تھی جیسے اُسے اپنے قریبی عزیز کے بسترِ مرگ پر بیٹھنے کی ذمہ داری دے دی گئی ہو۔

"یہ آخری کلیو تھا جو ہم نے کھو دیا۔" جہانگیر نے تاسف سے لبریز لہجے میں کہا۔ "اس بار ہم بُری طرح ناکام ہو گئے ہیں۔ ہماری حکمتِ عملی کچھ اور ہوتی تو شاید ہم انھیں روک لیتے۔"

"ناممکن!" ویرا نے اس کے تنقیدی تجزیے پر چونک کر کہا۔ "ہم وہاں سے کئی کلومیٹر دور کھڑے ہو کر ہانک رہے تھے، تب بھی ان کو نہیں روک سکتے تھے۔ مکان کے اندر موجود زیرِ زمین خفیہ راستہ ان کی کامیابی کا سب سے بڑا راز تھا۔ ہم کچھ بھی کر لیتے پھر بھی انھیں ہمارا پلہ بھاری پڑنے کا احساس ہوتا، وہ خاموشی کے ساتھ اسی راستے سے فرار ہو جاتے اور ہم منہ دیکھتے رہ جاتے۔"

ٹھیک درست کہہ رہا ہے۔" ویرا نے سگریٹ کا گہرا کش لے کر دھواں بکھیرتے ہوئے سنجیدگی سے کہا۔ "اس وقت ہم لوگوں میں سب سے زیادہ ذہین یہی ہے۔ اس لیے تم اسے مزید آزردہ نہ کرو۔ وہ لوگ ڈائفنس والے پنجے سے نکل گئے ہیں۔ اب ہمیں یہ دیکھنا ہوگا کہ ہم ان کی راہ کیسے روک سکتے ہیں؟"

"ڈائفنس والے اڈے پر دھاوا بولنے سے پہلے ہم نے ویران ٹمبر فیکٹری کھنگال لی تھی۔ ہو سکتا ہے کہ ڈائفنس میں مار کھانے کے بعد وہ ٹمبر فیکٹری ہی کی طرف گئے ہوں۔" بھاٹیجر نے فکر آمیز لہجے میں اپنی رائے ظاہر کی جو ہماری الجھن میں معقول نظر آ رہی تھی۔

"اس کا امکان ہے۔" میں نے اعتراف کیا۔ "لیکن یہ تو بھی بھولی ہوئی اس وسیع و عریض فیکٹری سے ان کا فرار ہو ثابت آسان ہوگا۔ ہم بے خبر سے جیسے اُدھر کا رخ نہیں کر سکتے اگر وہ ٹمبر فیکٹری ہی گئے ہیں اور کسی وجہ سے ہوشیار ہو کر وہاں سے بھی بھاگ نکلے تو پھر ہم ہاتھ ملتے رہ جائیں گے۔ بلیک کیٹ ٹی نے ذرا تھی انھیں اپنے ٹھکانے تک محدود رہنے کی دھمکی دی ہوئی ہے تو وہ شہر سے باہر نکلنے کی ہمت نہیں کر سکیں گے۔ ان کا اپنے آدمیوں سے رابطہ منقطع ہے اور یہ رابطہ بحال ہونے تک وہ اسی غلط فہمی میں مبتلا رہیں گے کہ جانو ماچھی مارا جا چکا ہے۔ ان کے حوصلے اور خود اعتمادی کو تباہ کرنے کے لیے ان کی یہی ایک غلط فہمی کافی ہے لیکن اب ہم ان پر کوئی اوچھا وار کرنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتے۔ اس بار انھیں بھاگنے کا موقع مل گیا تو وہ سیدھے بیادو کے جنگلات میں کہیں جا چھپ کر روپوش ہو جائیں گے اور وہاں انھیں معلوم ہو جائے گا کہ جانو ماچھی زندہ ہے..."

"ٹمبر فیکٹری ایک مدت سے ویران اور غیر آباد ہے ہم دیکھ چکے ہیں کہ وہاں ایک چوکیدار کے علاوہ اور کوئی موجود نہیں ہوتا پھر ہم وہاں کس طرح جا سکتے ہیں؟ فیکٹری کے پھاٹک پر پہنچتے ہی جانو ماچھی کے آدمی بھڑک جائیں گے۔" بھاٹیجر نے کہا۔

"اس کے لیے کوئی راہ سوچنا ہوگی۔" میں نے کہا۔ "اس وقت ہمارے سامنے صرف ایک ٹرمپ کارڈ رہ گیا ہے۔ بلیک کیٹ ٹی جانو ماچھی اور اس کے آدمیوں کے بارے میں بہت کچھ جانتی ہے جانو کے آدمی بھلا اس کی دھمکیوں سے خوفزدہ ہو جاتے ہیں۔ ہمیں یہ صورت میں فوری طور پر بلیک کیٹ ٹی پر ہاتھ ڈالنا چاہیے۔ اس کے ذریعے ہماری مہم حیرت ناک حد تک آسان ہو سکتی ہے اور اس کے بارے میں صرف کرنل ثنیش ہی کچھ بتا سکتا ہے۔"

"کرنل بظاہر ایک کمزور اور نحیف و نزار سا آدمی ہے۔" ویرا نے میری بات اچکتے ہوئے کہا۔ "لیکن اندر سے وہ بہت مضبوط اور ناقابلِ تسخیر ہے۔ میرا خیال ہے کہ وہ مر جائے گا مگر بلیک کیٹ ٹی کے بارے میں اپنی زبان نہیں کھولے گا کیونکہ

وہ سندھ کی سرزمین پر اس کا اہم ترین کارندہ ہے اور اب تمہیں بے دانست میں شاید مستقبل کی ایک نئی تاریخ کی بنیاد ڈالنے کی تیاری کر رہا ہے۔ جعفر الراوند جالو ماچیک کے معاملات میں وہ بلیک کیٹ ڈی کے مستقبل کو داؤ پر نہیں لگنے دے گا۔"

"یہ تمہارے اندازے ہیں۔" میں نے سرد اور سپاٹ لہجے میں کہا۔ "کرنل کی ساری دلیری اس وقت تک ہے جب تک وہ زندہ ہے۔ مگر میں اسے اپنے ہاتھوں سے ذبح کرنے کا فیصلہ کرچکا ہوں۔ میں دیکھوں گا کہ موت کو سامنے پاکر وہ کتنا دلیر رہ جاتا ہے۔ وہ مجھے بلیک کیٹ ڈی کا پتا بتائے گا یا میرے ہاتھوں جہنم واصل ہو جائے گا۔"

"کرنل کو بھی آزمالو لیکن شمبر فیکٹری میں گھسنے کا ایک اور بھی طریقہ ہے۔" سلطان شاہ نے پوری توجہ سے ہماری گفتگو سننے کے بعد پرخیال لہجے میں کہا۔ "ہم سمگلنگ سے لدا ہوا ایک ٹرک لے کر ڈرائیور اور مزدوروں کے بھیس میں بہ آسانی وہاں پہنچ سکتے ہیں۔ ہمارے کاغذات پر تاجر کی حیثیت ہوگی کیونکہ وہ سمگلی فاش شمبر فیکٹری پر اتاری ہے۔ تو چوکیدار بھی مجبور ہو جائے گا۔ کرائے یا کسی اور رقم کی ادائیگی کے بغیر مال وصول کرنے میں کوئی عذر نہیں ہو سکتا۔ وہ کبھی مال اتارنے سے یا انکار کرنے سے مگر رات بھر کے لیے ٹھکانا مہیا کرنے پر ضرور مجبور ہو جائے گا۔"

"تمہاری تجویز واقعی معقول اور قابل قبول ہے لیکن سوال یہ ہے کہ اس وقت سمگلنگ سے لدا ہوا ٹرک کہاں سے میسر ہوگا۔" میں نے کہا۔

"تم کرنل کی خبر لو اور یہ ذمے داری مجھے سونپ دو۔" اس نے پیشکش کی۔ "کراچی میں کوشش کی جائے تو سب کچھ ممکن ہو جاتا ہے۔ میں کہیں نہ کہیں سے سمگلنگ اور ٹرک کا بندوبست کر کے واپس آتا ہوں۔ ہم رات کے دو بجے بھی ٹرک لے کر فیکٹری جا سکتے ہیں کیونکہ ملک کے شمالی علاقوں سے آنے والے ٹرک سارے رات بھی کراچی پہنچتے رہتے ہیں۔"

"ٹھیک ہے۔" ویرا نے دخل دیتے ہوئے کہا۔ "تم جاؤ اور ٹرک لے کر یہیں آجاؤ۔ لیکن فاش شمبر فیکٹری کے نام مال کا چالان وغیرہ لانا مت بھولنا تاکہ فیکٹری کے چوکیدار کو بھی روکنے کا کوئی بہانہ نہ مل سکے۔ ٹرک بھی خود ہی چلا کر لانا کیونکہ ہماری تعداد چار ہے۔ ڈرائیور کی موجودگی میں ہم سب ٹرک پر نہیں جا سکیں گے۔"

"لیکن تم ہمارے ساتھ نہیں جا سکو گی۔" سلطان شاہ نے کہا۔ "ٹرک کے عملے یا مزدوروں میں ایک سفید فام عورت کی موجودگی کسی کو مشتبہ کرنے کے لیے کافی ہوگی۔"

"تم فکر نہ کرو۔ واپس آؤ گے تو تم خود بھی مجھے نہ پہچان سکو گے۔ میری جلد کا رنگ بھی بدل چکا ہوگا اور میں مردانہ لباس میں آجاؤں گی۔"

سلطان شاہ نے اس سے بحث نہیں کی لیکن اس نے تعریفی نگاہوں سے گھور کر رہ گیا۔ اس کا شبہ اپنی جگہ درست تھا۔ ویرا سب کچھ کر سکتی تھی لیکن اس کے لیے اپنے بدن کی بھرپور نسوانی ساخت کو چھپانا ممکن نہیں تھا۔

اس وقت ہم چاروں ڈیفنس والی مہم کی ناکامی کے بعد جہانگیر کے مکان پر بیٹھے تھے۔ سلطان شاہ چائے پی رہا تھا جبکہ ہم تینوں وسکی کے ہلکے پیگ لے کر اپنا غم غلط کر رہے تھے۔ میرے لیے یہ بات حیرت ناک ثابت ہوئی تھی کہ کرنل کے خلاف میرے جارحانہ عزائم کے اظہار پر ویرا نے میری مخالفت میں ایک لفظ بھی نہیں کہا تھا۔

"تم میرے ساتھ چلو۔" سلطان شاہ نے اپنی چائے کی پیالی خالی کرتے ہوئے جہانگیر سے کہا۔ "مجھے شاید کہیں جانا پڑے گا۔ ٹیکسی وغیرہ کی تلاش میں وقت خراب ہوگا۔ واپسی پر میں ٹرک لے آؤں گا۔ تم کار واپس لے آنا۔"

"کار تم ہی لے جاؤ۔ جہانگیر کی یہاں ضرورت پڑ سکتی ہے۔ جہاں سے ٹرک لو گے کار وہیں چھوڑ دینا۔ کل ٹرک واپس دو گے تو کار لے آنا۔" میں نے کہا۔ میرے دل میں یہ خیال موجود تھا کہ اگر میرے تشدد کے نتیجے میں کرنل مر گیا تو اس کی لاش کو ٹھکانے لگانے کے لیے میں جہانگیر کے دونوں ملازموں میں سے کسی کو اعتماد میں نہیں لے سکتا تھا۔

سلطان شاہ اپنے کام پر روانہ ہوگیا اور میں تہ خانے کی چابیاں لے کر پچھلے کرنل کی مزاج پرسی کے لیے چل دیا۔ اس کے کسی جارحانہ ردعمل کے پیش نظر میں نے اپنا پستول بھی ساتھ لے لیا تھا۔

کرنل نیچے والے کمرے میں بستر پر بے سدھ پڑا ہوا تھا۔ دروازہ کھلنے کی آواز پر اس نے بستر پر لیٹے لیٹے سر اٹھا کر میری طرف دیکھا تھا اور پھر اسی طرح دراز ہوگیا۔ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ اس کے چہرے کے زخموں اور ضربات پر سوجن ورم آگیا تھا اور یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے چھولے پھولے گال کا پھوڑا اچانک دھماکے سے پھٹ جائے گا۔

"میدان میں آجاؤ کرنل۔" میں نے اندر قدم رکھتے ہی اسے للکارا۔ "اب ایک بار پھر تمہاری باری آگئی ہے اور اس بار تم دیکھ رہے ہو کہ میں نقاب لگائے بغیر تمہارے پاس آیا ہوں۔"

"مجھ پر رحم کرو... کم از کم آج کے لیے مجھے میرے حال پر چھوڑ دو۔" اس نے گڑگڑاتے ہوئے تلفظ کے ساتھ فریاد کی۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے اس کی زبان بھی اینٹھ گئی ہو۔ "تم نے کچھ پوچھا تھا، وہ میں نے بتا دیا۔ اب تم مجھ سے کیا چاہتے ہو؟"

"بلیک کیٹ ٹی کا اصل نام اور پتا۔" میں نے سفاک لہجے میں کہا۔ "تمہاری بدقسمتی ہے کہ جالو ماچھی کے آدمی تمہارے اپنے ہوتے ہوئے دونوں ٹھکانوں پر نہیں مل سکے۔ اب اس عورت کی بازیابی کے لیے ہمارا بلیک کیٹ ٹی تک پہنچنا ضروری ہو گیا ہے۔ اس کے ذریعے ہم براہ راست جالو ماچھی سے بات کریں گے۔ تمہاری ضد اور ہٹ دھرمی کی وجہ سے اس عورت کو کوئی نقصان پہنچا تو پھر میں تمہارے جسم سے ایک ایک بوٹی کاٹ کر تمہیں ختم کروں گا۔"

"میری حالت ابتر ہے۔ آدھے دانت ٹوٹ یا جھڑ چکے ہیں۔ کان زخمی ہے۔ پیٹ درد سے پھٹا جا رہا ہے۔ میں اس وقت سوچنے یا سمجھنے کی حالت میں نہیں ہوں..." اس نے بستر پر لیٹے لیٹے کراہتے ہوئے کہا مگر میں نے غراتے ہوئے اس کی بات درمیان ہی سے کاٹ دی۔

"تمہیں کچھ سوچنے سمجھنے کی ضرورت نہیں۔ مجھے صرف بلیک کیٹ ٹی کا پتا ٹھکانا بتاؤ اور خواب آور دوا لے کر سو جاؤ۔ تمہیں اس سے زیادہ کچھ نہیں کرنا ہے۔"

"ناممکن!" وہ کرب کے عالم میں تکیے پر اپنا سر پٹختے ہوئے بے بسی کے عالم میں کراہا۔ "جو بات مجھے خود معلوم نہیں وہ میں تمہیں کیسے بتا سکتا ہوں؟"

میں نے بے رحمی کے ساتھ اسے بستر سے نیچے گھسیٹ لیا۔ اگر وہ فوراً ہی سنبھل کر اپنے قدموں پر کھڑا نہ ہو گیا ہوتا تو اسے کوئی بے طرح ضرب آ سکتی تھی۔

میرے لیے کرنل بشیر بالی کی ذات کراہت انگیز تھی۔ دوسرے لوگوں کے لیے وہ کتنا ہی قابل کارندہ رہا ہو مگر میری نظروں میں اس کی حیثیت ایک ناقابل معافی مجرم کی سی تھی۔ اگر وہ کرنل سیکرٹ ایجنٹ ہی ہوتا تو شاید مجھے اس سے اتنی زیادہ نفرت نہ ہوتی لیکن وہ سفارتی مراعات کی آڑ لے کر پاکستان میں نہایت گھناؤنا کھیل کھیل رہا تھا جس کی بنا پر اسے کسی رعایت کا مستحق قرار نہیں دیا جا سکتا تھا۔

میں نے یکے بعد دیگرے اس کے جبڑوں پر دائیں اور فولادی پنچ رسید کیے اور وہ بلبلاتا ہوا بلک کر نیچے ڈھیر ہو گیا۔ ان گھونسوں نے اس کے جبڑے کے زخم ایک بار پھر کھول دیے تھے۔ جب سے میرا اور اس کا سامنا ہوا تھا وہ مسلسل ہی میرے ہاتھوں سے پٹ رہا تھا لیکن اس نے اپنے مدافعانہ رویے کے باوجود میرے خلاف ایک مرتبہ بھی ہاتھ اٹھانے کی کوشش نہیں کی تھی جس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ نادرن سروس میں آنے کے بعد وہ فوجی کمانڈو کے اپنے اصل پیشے کو یکسر فراموش کر کے پکا دفتری سفارت کار بن گیا تھا جو تشدد کے بجائے صرف اور صرف دلائل سے اپنی بات منوانے کا عادی تھا لیکن اس وقت میرے سامنے کوئی دلیل نہیں چل سکتی تھی اور میں دیر کی خاموشی سے فائدہ اٹھا کر اسے ہر صورت بہ جہنم واصل کرنے پر تل گیا تھا۔

"تم میرے ساتھ جو سلوک چاہو کرتے رہو مگر میں بلیک کیٹ ٹی کے بارے میں کچھ نہیں جانتا۔" وہ ہانپتا ہوا بولا۔

میں نے اچانک ہی اپنی جیب سے ایک چھوٹا سا خنجر نما چاقو نکال لیا۔ اس کا ننھا سا چمکدار پھل دیکھ کر کرنل کی آنکھوں میں دہشت تیر گئی پھر اس سے قبل کہ وہ کوئی مزاحمت کرتا میں نے جھپٹ کر نہایت صفائی سے اس کا بایاں کان جڑ سے کاٹ کر الگ کر دیا۔

کرنل اس بار بہت بری طرح چیخا تھا۔ اس کے زخم سے خون کی دھاریں بہہ نکلیں اور میں نے کٹا ہوا کان حقارت سے اس کے قدموں میں پھینک دیا۔

"تم درندے ہو۔" وہ خوف اور دہشت کے عالم میں چیخا۔

"خدا کے لیے تم یہاں سے چلے جاؤ اور ریکو بھیج دو، میں اسے سمجھاؤں گا مگر میں تم سے بات نہیں کر سکتا۔"

"وہ تمہیں میرے رحم و کرم پر چھوڑ کر جا چکی ہے۔" میں نے زہریلی ہنسی کے ساتھ کہا "جس لیے اصل آتشدد کی ابتدا کی ہے۔ تھوڑی سی دیر میں تمہارے دونوں کانوں کے علاوہ ناک بھی کاٹ دوں گا اور آنکھوں میں گرم سلائیں گھسا کر تمہیں اندھا کر دوں گا۔ اگر اس کے باوجود تم نے بلیک کیٹ ٹی کا پتا نہیں بتایا تو میں تمہیں ہلاک نہیں کروں گا بلکہ ایک زہریلا انجکشن دے کر ہمیشہ کے لیے تمہارا دماغ الٹ دوں گا اور تمہیں یہاں سے باہر پھینک دوں گا۔ تمہاری مسخ شدہ اور ڈراؤنی صورت دیکھ کر کوئی سوچ بھی نہیں سکے گا کہ تم کبھی کانڈو سفارت کار یا سیکرٹ ایجنٹ رہے ہو گے اور نہ تم کسی کو اپنی شناخت بتلانے کے قابل رہو گے تم اس ملک کی گلیوں اور سڑکوں پر سسک سسک کر اپنی زندگی کے دن پورے کرو گے جسے تباہ کرنے کا مشن لے کر بلیک کیٹ ٹی پچھلے پندرہ برس سے اس دھرتی سے اگنے والا اناج کھا کر اپنی سازش کے تار و پود پھیلا رہا ہے۔"

میں نے اس کی قوت مزاحمت کو ختم کرنے کے لیے وہ تفصیلی منظر کشی کی تھی تاکہ وہ اپنے بھیانک مستقبل سے خوف زدہ ہو کر ہتھیار ڈال دے مگر میرے ان الفاظ کے اس پر میری توقع کے برعکس اثر کیا۔ وہ چند ثانیے تک پھٹی پھٹی اور سرخ ہوتی آنکھوں سے میری طرف دیکھتا رہا۔ اس کا چہرہ اس بری طرح بگڑا ہوا تھا کہ اس وقت اس کے تاثرات کا کوئی اندازہ لگانا ممکن نہیں تھا پھر وہ اچانک ہی اچھل کر بھاگا اور میں نے غیر ارادی طور پر دروازے کے سامنے پوزیشن لے لی جو پہلے ہی بند تھا۔

مگر کرنل کا رخ ادھر نہیں تھا اس سے پہلے کہ میں اس کا ارادہ بھانپ کر اس کا کوئی سد باب کرتا۔ وہ نہایت تیزی سے ملحقہ باتھ روم میں گھسا اور اس نے خود کو اندر مقفل کر لیا۔

میرا ذہن سن ہو کر رہ گیا۔ اس کی وہ حرکت میرے لیے یکسر ناقابل فہم تھی۔

"بلیک کیٹ ٹی مجھ سے بھی زیادہ عظیم ہے۔" باتھ روم میں سے کرنل کی بگڑی ہوئی آواز ابھری مگر میں نے یہ محسوس کر لیا کہ وہ استہزائیہ لہجے میں بول رہا تھا "وہ جو مشن لے کر چل رہا ہے وہ ضرور کامیاب ہو گا اور تم جیسے حقیر کیڑے اس کی گرد کو بھی نہیں پہنچ سکیں گے . . . اور نہ ہی تم میرے وجود پر اپنے ارمان پورے کر سکو گے۔ میرا ایک کان جو تم نے کاٹا ہے بس وہی تمہارے تشدد کی معراج ثابت ہو گا اب میں تمہاری دسترس سے باہر اور پوری طرح آزاد ہوں۔

تم میرا کچھ نہیں بگاڑ سکتے۔"

"یہ باتھ زیادہ دیر تک تمہیں پناہ نہیں دے سکے گا مسٹر بال۔" میں نے قہر بار لہجے میں کہا "تم شرافت سے باہر نہ آئے تو میں دروازہ توڑ دوں گا اور پھر تمہیں تمہاری ہرزہ سرائی کا ایسا مزہ چکھاؤں گا کہ تمہاری آنے والی نسلیں بھی اسے فراموش نہیں کر سکیں گی۔"

"تم کتے ہو، باہر کھڑے بھونکتے رہو۔" اس کا لہجہ حیرت انگیز طور پر جارحانہ بلکہ توہین آمیز ہو گیا تھا اور میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ وہ کس بل پر یہ بکواس کرنے لگا ہے۔

"تم سب اسی طرح بھونکتے رہو گے۔" وہ کہہ رہا تھا "میری بدنصیبی ہے کہ میں اپنے حصے کا کام پورا کرنے سے پہلے ہی تمہاری گرفت میں آ گیا مگر بلیک کیٹ ٹی تم سے تمہاری دھرتی سے میرا انتقام لے گا۔ میرے بیٹے تو اس وقت یہ بھی میری جیت ہے کہ میں اس وقت تمہاری چھت کے نیچے ہونے کے باوجود تمہارے بس سے باہر ہوں . . ."

میں نے پوری قوت سے باتھ روم کے دروازے پر لات ماری لیکن دروازے کا کچھ نہ بگڑا۔

اسی لمحے اندر سے کوئی شیشہ ٹوٹنے کا چھناکا سنائی دیا اور پھر کرنل کی آواز ابھری "میں نے دیوار گیر آئینہ توڑ دیا ہے اور اس کا ایک بڑا سا دھار دار ٹکڑا میرے ہاتھ میں ہے۔ دروازے پر تمہاری زور آزمائی بے سود ہے کیونکہ تم مجھ تک نہیں پہنچ سکتے۔ میری زندگی میں اب تم مجھے چھو نہیں سکتے۔ مجھے معلوم ہے کہ جینیٹ دیے بغیر کوئی مقصد حاصل نہیں ہوتا۔ میری دھرتی مجھ سے جینیٹ مانگ رہی ہے اور میں نے دھرتی ماتا کے چرنوں میں اپنے خون کا نذرانہ پیش کرنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔ مجھے معلوم ہے کہ تم لوگ کرنل کا ایندھن بنو گے۔ اگر تم نے اب دروازے پر ذرا بھی زور آزمائی کی تو میں شیشے سے فوراً اپنی شہ رگ کاٹ کر تمہیں مات دے دوں گا۔ تم میں ذرا بھی انسانیت ہے تو مرنے سے پہلے مجھے تھوڑا سا وقت دے دو۔ میں پوجا پاٹ کر کے سورگ کے سفر پر روانہ ہو سکوں۔ اگر تم نے کوشش کی تو میں ابھی اور اسی وقت اپنا گلا کاٹ لوں گا۔"

کرنل کا وہ انکشاف میرے لیے کسی دھماکے سے کم نہیں تھا۔ وہ حقیقی معنوں میں ایک پکا سیکرٹ ایجنٹ تھا جو اپنے اہم رازوں کی حفاظت کے لیے اپنی زندگی کا خاتمہ کرنے پر تل گیا تھا۔ میں نے مضطربانہ انداز میں باتھ

پسار کر سگریٹ پینے لگا۔
چند منٹ کے بعد ہی وہ دونوں واپس آ گئے۔
"اپنے حریفوں کے لیے تم اکثر ایک عفریت ثابت ہوتے ہو۔" ویرا نے کہا۔ "میرا خیال ہے کہ اس نے تمہارے بگڑتے ہوئے تیوروں سے دہشت زدہ ہو کر خودکشی کی ہے۔"
"تم ہدایت دے دیتیں تو میں اس سے خوش اخلاقی سے پیش آتا۔ آخر کو وہ ہمارا مہمان ہی تو تھا۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "پتا نہیں بعض اوقات تم بچوں جیسی باتیں کیوں کرنے لگتی ہو؟"
"اچانک رونما ہونے والے واقعات پر کبھی کبھار ایسا ہی بے تکا ردعمل سرزد ہو جاتا ہے۔" جہانگیر نے دخل دیتے ہوئے کہا۔ "سلطان شاہ اپنے کام پر نکلا ہوا ہے ایسا نہ ہو کہ وہ ٹرک پر شہتیر لوڈ کرا کے لے آئے اور ہم یہیں جیمشن پال کی خودکشی پر غور کرتے رہ جائیں۔ ہمیں بھی اپنی تیاری کرنا ہے۔"
"تمہارے گھر میں مزدوروں جیسا لباس تو ملنا مشکل ہوگا۔" ویرا نے میرے بگڑے ہوئے موڈ کا اندازہ کرتے ہوئے خود بھی موضوع کو فوراً ہی بدل دیا۔
"ملازموں سے لباس مل جائیں گے۔" جہانگیر نے کہا۔ "لیکن تم اپنے بارے میں کیا کرو گی؟"
"غیر یقینی حالات کی وجہ سے میں اپنے پرس میں ہر وقت چند چھوٹے موٹے شعبدے لیے پھرتی ہوں۔" اس نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "لباس کے ساتھ بالوں کے سیٹنگ کلر کے فیشن کی وجہ سے اب بازار میں بہت سی ایسی لوشن ڈائیز آ گئی ہیں جن سے بالوں کے ساتھ ہی جلد کو بھی رنگا جا سکتا ہے۔ سارا کام دس پندرہ منٹ میں ہو جاتا ہے اور اس کے اثرات کم از کم ایک دن کے لیے ضرور باقی رہتے ہیں۔"
"بالوں کا کیا کرو گی؟" میں نے ناقدانہ لہجے میں سوال کیا۔
"انھیں ایک ٹوپی میں سمیٹ لوں گی۔" وہ ہنس کر بولی۔ "تمہارے لوڈنگ ٹرکوں پر ڈرائیوروں کے ساتھ چلنے والے نوعمر لڑکوں کو میں نے عموماً ٹوپیاں پہنے ہوئے دیکھا ہے۔"
"میں تمہاری تیاری کے بارے میں مطمئن نہیں ہوں۔" میں نے کہا۔ "میرا خیال ہے کہ ہمیں آخری لمحات کا انتظار کرنے کے بجائے اپنی تیاری مکمل کر لینی چاہیے تاکہ ایک دوسرے کو مشورے دے کر خامیاں دور کر سکیں۔ ہماری تیاری میں ذرا بھی کسر رہ گئی تو کھیل بگڑ جائے گا۔"
"ابھی بہت وقت ہے۔" ویرا کسلمندانہ لہجے میں بولی۔ "سلطان شاہ کو ٹرک لے کر اس پر شہتیر لوڈ کرانے میں خاصا وقت لگے گا۔ میرا خیال ہے کہ وہ دو بجے کے بعد ہی واپس آ سکے گا۔"
"تیار ہو کر آرام کر لینا۔۔۔ لیکن اب اٹھ جاؤ۔" میں نے قدرے سختی سے کہا۔
"سلطان شاہ واپس آ کر کپڑے وغیرہ بدل لے گا؟" جہانگیر نے تائید طلب لہجے میں مجھ سے کہا۔
"اُسے کیا ضرورت ہے؟" مجھ سے پہلے ویرا بولی۔ اس کے چہرے پر شرارت ناچ رہی تھی۔
"کیوں؟" جہانگیر نے چونک کر پوچھا۔ "کیا وہ ہمارے ساتھ نہیں جائے گا؟"
"جائے گا۔" ویرا بے پروائی سے بولی۔ "لیکن اُسے کسی تیاری کی ضرورت نہیں ہوگی۔ وہ تو شکل و صورت اور لباس سے ہی پیدائشی ڈرائیور معلوم ہوتا ہے۔"
"ویرا!" میں نے سختی سے کہا۔ "اُس کے بارے میں اب ایسی واہیات باتیں کرنا چھوڑ دو۔"
"کیا فرق پڑتا ہے؟ اس وقت تو وہ یہاں نہیں ہے۔" اُس نے کہا۔
"وہ نہ ہو لیکن اُس کے بارے میں بدتمیزی میں بھی پسند نہیں کرتا۔"
"اور جیمشن پال کی لاش کا کیا ہوگا؟" جہانگیر اچانک ہی بے تکے انداز میں سوال کر بیٹھا۔
"اُسے بھی ٹرک پر لاد کر لے جائیں گے اور فیکٹری میں ہی شہتیروں کے ساتھ اُتار دیں گے۔" ویرا بولی۔
"نہیں! میرے نزدیک کسی سفارت کار کی لاش کو ٹھکانے لگانے کا معاملہ اتنا سادہ نہیں تھا۔ تہ خانہ مقفل کر کے لاش کو یہیں پڑا رہنے دو۔ اس کے بارے میں کل کوئی فیصلہ کریں گے۔"
میں ویرا کے ساتھ چل پڑا اور جہانگیر انٹر کام پر اپنے کسی ملازم کو کپڑوں کے بارے میں ہدایات دینے لگا۔
کچھ دیر بعد میں باہر آیا تو جہانگیر مجھ سے پہلے تیار ہو چکا تھا۔ اُس کی وضع قطع بالکل ہی بدل گئی تھی اور اس پر کسی قسم کا شبہ نہیں کیا جا سکتا تھا۔ میرے بارے میں اس کی رائے بھی کچھ یہی تھی لیکن چند منٹ بعد ویرا سامنے آئی تو میرے لیے اُسے پہچاننا دشوار تھا۔
ڈھیلی ڈھالی مردانہ قمیص شلوار میں وہ ایک نوخیز لڑکا نظر آ رہی تھی۔ اس لباس میں پتا ہی نہیں چل رہا تھا کہ وہ کوئی لڑکی ہے۔ اس نے اپنے چہرے، گردن اور جسم کے دوسرے کھلے ہوئے حصوں کی جلد کے رنگ میں اتنی واضح تبدیلی کی تھی کہ اس کا رنگ دھوپ سے شمالی علاقوں کے باشندوں

سے میل کھانے لگا تھا۔ قمیص پر اُس نے نسواری رنگ کی میلی سی واسکٹ پہنی ہوئی تھی۔ سر پر ٹوپی تھی جس نے اُس کے بال چھپا لیے تھے۔ میں دل ہی دل میں ویرا کی مہارت کی داد دیے بغیر نہ رہ سکا۔

"کیسا لگ رہا ہوں؟" اُس نے لوفرانہ انداز میں بائیں آنکھ دبا کر سوال کیا۔

"دلبر خان لگ رہی ہو۔" میں نے خوش دلی کے ساتھ کہا۔ "تم جیسا ہیلپر ساتھ ہو تو ڈرائیور دو دن کے بجائے دس دن میں بھی منزل پر پہنچنے کے لیے آمادہ نہیں ہوگا لیکن ذرا پیچھے گھوم کر تو دکھاؤ۔"

"تم نے تو خود کو ابھی سے ڈرائیور سمجھنا شروع کر دیا ہے کہ جدھر چاہو میرا اسٹیئرنگ گھما دو۔" وہ ہنستی ہوئی ایک ادا کے ساتھ گھوم گئی۔

"بس یہی ذرا سی گڑبڑ ہے۔" میں نے اُس کی گدی کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔ "بالوں کے نیچے جلد پر اُگا ہوا رُواں تمہارے زنانہ بالوں کی چغلی کھا رہا ہے۔"

"اندھیرے میں شاید کوئی اُدھر دھیان نہیں دے گا اور وہاں میری فیشن پہ نظر ہوگی۔ میں خود خیال رکھوں گی کہ گدی پر کسی کی نظر نہ پڑنے پائے، چاہو تو ریزر سے رُواں صاف کر دو۔ خود میرے لیے یہ کام کرنا ممکن نہیں ہوگا۔" عزرا کی آزادی کی خاطر وہ ہر جھوٹ پر آمادہ تھی۔

اُس کی تجویز معقول تھی اس لیے میں نے جہانگیر کو وہ خوشگوار فریضہ سونپ دیا۔

صبح ڈھائی بجے سلطان شاہ تھکا ہارا واپس پہنچا اور آتے ہی چند کاغذات مجھے سونپ کر اپنے کمرے کی طرف چل دیا۔ اُس نے ویرا کو بہت غور سے دیکھا تھا لیکن اُس سے اَن بن ہونے کی وجہ سے اُس نے کوئی تبصرہ کرنے کی ضرورت محسوس نہیں کی۔

"ٹرک کہاں ہے؟" میں نے کاغذات پر نگاہ ڈالتے ہوئے سوال کیا۔

"مکان سے ذرا دور کھڑا کیا ہے۔ تم تیاری کرو، میں باتھ روم سے دو منٹ میں آتا ہوں۔" وہ رُکے بغیر میری بات کا جواب دیتا ہوا چلا گیا۔

کاغذات ہر اعتبار سے مکمل اور شکوک و شبہات سے بالا تھے۔ اُن میں محکمہ جنگلات کا پرمٹ اور بیوپاری اجارہ داری بھی موجود تھا۔ وہ دونوں کاغذات کسی میاں اسلم کے نام تھے لیکن چالان فائن ٹمبر فیکٹری کے نام پر تھا جو گلگت کے کسی ٹمبر مرچنٹ نے جاری کیا تھا۔ حد یہ تھی کہ معقول اجارہ داری کی دو دون بعائی رسید بھی کاغذوں سے منسلک تھی۔

ہمارا اسلحہ کینوس کے تھیلے میں تیار تھا۔ کافی غور کے بعد میں نے اپنی سٹم گن بھی ویرا کو بتائے بغیر اپنی جیب میں ڈال لی تھی۔ میری دانست میں اس سٹم گن کی ضرورت پیش آسکتی تھی۔

سلطان شاہ عموماً شلوار قمیص ہی پہنتا تھا اور اس وقت ٹرک اور لکڑی کا بندوبست کرانے کی وجہ سے اُس کا لباس قدرے میلا اور گندہ بھی ہو گیا تھا۔ اس طرح ویرا کے تبصرے کے مطابق وہ واقعی کسی تیاری کے بغیر اس سفر میں ہمارے ساتھ جا سکتا تھا۔

اسلحے کا تھیلا لے کر ہم چاروں ساتھ ہی گھر سے نکلے۔ جہانگیر کو اسلحے کے تھیلے سمیت ڈرائیونگ کیبن کی چھت پر پہنچا دیا گیا اور ہم تینوں کیبن میں سوار ہو گئے۔ ہمارے لباسوں میں چھپے ہوئے پستول موجود تھے کیونکہ طویل اور بین الصوبائی راستوں پر سفر کرنے والے ڈرائیوروں میں اسلحہ ساتھ لے کر چلنے کی روایت عام ہے اور اسے کوئی بھی بُری نظر سے نہیں دیکھ سکتا تھا۔

ڈرائیونگ سیٹ پر سلطان شاہ قابض تھا۔ اُس نے ٹرک اسٹارٹ کیا اور ہم یقین اور بے یقینی کے عجیب سے عالم میں فائن ٹمبر فیکٹری کی طرف روانہ ہو گئے جہاں جانو بھائی کے آدمیوں کی موجودگی کا امکان تھا۔

کرنل میتھیو ہال کی خودکشی کے بعد عزرا کی فوری بازیابی کی بس ایک ہی امید باقی رہ گئی تھی کہ وہ جانو بھائی کے ڈیفنس سے فرار ہونے والے آدمیوں کی قید میں ٹمبر فیکٹری میں ہو۔ ورنہ جانو بھائی یا اُس کے مربی بلیک کیٹ تک رسائی کا معاملہ بہت دشوار ثابت ہوتا نظر آ رہا تھا۔

اس دلچسپ ترین داستان کے بقیہ واقعات آٹھویں حصے میں ملاحظہ کیجئے جو کہ ساتھ ہی شائع کیا جا رہا ہے

سلیم عنایت

شہاب
یک لخت مارتے ہیں
مگر ان کا نشانہ خطا بھی
ہو جاتا ہے، ہیروئن ہی ایسا
کمبخت نشہ ہے اور اس کا نشانہ کبھی
خطا نہیں ہوتا۔ موت کی سوداگری
کرنے والے بین الاقوامی قاتلوں کی ہولناک
داستان جو سنگین حقائق و واقعات کی بساط
الٹ کر رکھ دیتے ہیں۔ ان سفاک
اور درندہ صفت مسیحاؤں کا آلۂ کار بننے والے
ایک پرعزم نوجوان کی ولولہ انگیز سرگزشت
جس نے اپنے ضمیر کی آواز پر لبیک کہہ کر ہیرو
ئن کے ناخداؤں کو للکارا اور دہشت و
انتقام کی ہر نادیدہ زنجیر کو توڑ کر ان
کے قدم اکھاڑ دیے۔ اپنے دامن میں ان
کی ان گنت کہانیاں سمیٹے ہوئے لرزہ خیز
رونگٹے کھڑے کر دینے والی ایک منفرد
کہانی۔

حقیقت سے زیادہ فکر انگیز — سسپنس کا ایک تعمیری سلسلہ

رات گزر چکی تھی اور صبح کے پہلے پہر کا شمار شروع ہو چکا تھا۔ شہر کی ہر طرف ویرانی اور سناٹے کا راج تھا۔ شب بیداری کے غیر فطری مرض میں مبتلا انسانوں سمیت شہر کے سارے ذی روح اپنی رات بھر کی ہوس رانیوں کے بعد تھک ہار کر اپنے گھروندوں میں جا سوئے تھے۔ سناٹے کی اس ملائم چادر کو ہمارے ٹرک کے انجن کا شور مجروح کر رہا تھا یا پھر خارش زدہ یا آوارہ کتوں کی پرفراق صحبت شب سے گونجتی مکروہ آوازیں اس سناٹے کا سینہ چیر رہی تھیں۔

"کمال ہے!" میرا ہمسفر کچھ دیر کی خاموشی کے بعد قدرے تشویش آمیز انداز میں بڑبڑایا "ویران راستوں کو دیکھ کر یوں محسوس ہو رہا ہے جیسے شہر میں رات کو پولیس والوں کی عملداری باقی نہ رہتی ہو۔ ہمیں ابھی تک کہیں کوئی گشت کرتا ہوا سپاہی بھی نظر نہیں آیا ہے۔"

"کوئی کمال نہیں ہے۔" میں نے لاپروائی کے ساتھ جواب دیا "پولیس والے اسی قدر کام کرتے ہیں جتنی انہیں تنخواہ دی جاتی ہے۔ کوئی پولیس والا اپنے فرائض کی بجا آوری کے سلسلے میں کسی چور یا ڈاکو کے ہاتھوں مارا جائے تو اس کی بیوہ یا پسماندگان کو محکمے کی طرف سے تعریفی سند کے ساتھ محض دو ہزار روپے انعام کے جاتے ہیں۔ اتنی رقم میں تو آج کل کوئی ڈھنگ کا کفن بھی نہیں خریدا جا سکتا۔ پھر پولیس والے اندھیرے میں مجرموں کا پیچھا کر کے اپنی جان کا خطرہ کیوں مول لیں گے.....!"

"انشورنس کی رقم بھی تو ملتی ہوگی؟" وہ بات کاٹتے ہوئے تجسس آمیز لہجے میں سوال کیا "وہ کس کھاتے میں جائے گی؟"

"انشورنس کی رقم تو حادثاتی طور پر مرنے والے ہر شہری کو ملتی ہے" میں نے وضاحت کرتے ہوئے کہا "اس کی ادائیگی میں ڈاکو، سپاہی یا راہ گیر کا کوئی امتیاز نہیں برتا جاتا۔ البتہ فرق ضرور ہوتا ہے کہ ڈاکو کے وارث اس کی موت کے معاوضے کے دعوے دار کے طور پر سامنے آنے سے گریز کرتے ہیں کیونکہ خود کو اس کے حوالے سے سامنے لا کر وہ بے شمار سماجی اور معاشرتی مسائل میں الجھ جاتے ہیں۔"

"سماجی اور معاشرتی مسائل!" اس نے استہزائیہ انداز میں دہرایا "تم تو ان مسائل پر یوں بات کر رہے ہو جیسے عمرانیات کے پروفیسر رہے ہو....."

"عمرانیات کے پروفیسر آسمانوں سے نہیں اتارے جاتے" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا "وہ بھی ہمارے جیسے انسان ہوتے ہیں۔ مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ چند برس پہلے یورپ کے کسی فضائی سفر میں میری ملاقات پروفیسر انیس نامی ایک

مخلص سے ہوئی تھی۔ وہ عمرانیات میں ڈاکٹریٹ کی ڈگری کا حامل تھا اور اسلام آباد کی اسلامی یونیورسٹی میں روزگار کے لئے بیرونِ ملک جانے والوں کے اندوہ ناک معاشرتی مسائل پر تحقیق کر رہا تھا۔ اس کے تجزیے میں کرول خون کے آنسو روتا تھا۔ زرِ مبادلہ کمانے کے لئے انسانوں کو مشین بنا کر ہم اپنے ملک میں فصلیں سنوار کر نسلیں بگاڑ رہے ہیں۔ محروم بیویاں اندھے راستوں پر چل رہی ہیں۔ جوان بچے بچیاں، باپ کے روایتی دباؤ سے آزاد رہ کر بے لگام ہوتے جا رہے ہیں۔ ہم زرِ مبادلہ ضرور کما رہے ہیں لیکن اس کے بدلے میں اپنی صدیوں پرانی روایتوں کو بڑی آسانی کے ساتھ اور بے خبری کے عالم میں نیلام کرتے جا رہے ہیں۔ یہ لہریں اسی طرح چلتی رہیں تو بس چند برس کی بات ہے، یورپ والے آزادروی کا سبق ہمارے دیہاتوں اور گلیوں سے سیکھا کریں گے۔ منہ زور نسوانی مطالبوں کے سامنے عمر رسیدہ اور استخوانی ڈھانچے زیادہ دنوں تک شرم و حیا اور صبر و شکر کی خود ساختہ دیواروں کو سہارا نہ دے سکیں گے.....“

”تم غلط ہے!“ ویرا طویل سکوت کے بعد بالآخر میری بات کاٹ کر غرانے پر مجبور ہو گئی۔ ”دنیا کے ہر موضوع پر اس طرح بکواس کرتے ہو جیسے تم نے اس پر کوئی سند لی ہوئی ہو۔ مجھے معلوم ہے کہ اپنی تمام تر بے عملی کے باوجود تم اپنے آپ کو مسلمان کہتے ہو اور تمہارے مذہب میں بھی یہ خیال رائج ہے کہ بھوک انسان کو مذہب سے دور لے جاتی ہے۔ بھوک اور بے روزگاری سے سارے شیطانی فتنوں کے راستے کھلتے ہیں۔ فکرِ معاش میں اپنے پیاروں اور اپنی دھرتی کو چھوڑ کر باہر جانے والے ذاتی قربانیاں دے کر ان راستوں کو بند کرتے ہیں۔ خود ذاتی عذاب کے عالم میں ناآسودہ رہ کر اپنے لواحقین کو آسودگیاں فراہم کرتے ہیں اور تم اس معاشی ہجرت کو ایک معاشرتی المیہ قرار دے رہے ہو.....“

”انسان بھوکا ہو تو دین، دھرم اور اقدار کو بھول کر صرف روٹی کی یاد میں جلا رہتا ہے۔“ میں نے اس کی بات کاٹتے ہوئے کہا۔ ”لیکن پیٹ بھر جانے کے بعد اسے اپنی دوسری آزادیاں اور حقوق یاد آنے لگتے ہیں۔ تم نے بدی اور بدکاری کے حیوانی اور شیطانی چوباروں پر بھی کسی ننگے بھوکے کو داد عیش دیتے ہوئے نہیں دیکھا ہو گا۔ وہاں وہی لوگ جاتے ہیں جو شکم سیر ہوتے ہیں۔ دینار، ریال اور ڈالروں کی ریل پیل جہاں بہت سے مسائل کو حل کرتی ہے، وہیں بہتیرے سنگین مسائل پیدا بھی کرتی ہے۔ باپ کے سائے سے محرومی کے عالم میں پلنے والے لڑکے ہوش سنبھالتے ہی اپنی ماؤں سے کھلا خرچ طلب کرتے ہیں، اپنے باپ کی بے تولی کمائی پر موج اڑانا وہ اپنا حق سمجھتے ہیں اور جوان ہوتے تک بیشتر لڑکے اوباش، سرکش، خود بین اور خود آرا ہو جاتے ہیں۔ اس طرح نگر نگر نوجوانوں کی ایک ایسی نسل پیدا ہوتی جا رہی ہے جو کسی کے اختیار کو مانتی ہے اور نہ اقدار کے بندھن کو تسلیم کرتی ہے۔ روز بہ روز ان کی تعداد بڑھتی جا رہی ہے۔ چڑھتے ہوئے خون کے نشے میں سرشار، یہ لوگ رومان پرور خوابوں کی دنیا میں رہتے ہیں۔“

”خدا کے لئے خاموش رہو!“ سلطان شاہ نے بھرائی ہوئی آواز میں میری بات کاٹ دی۔ ”ہم معاشرتی اصلاح کے لئے ہونے والے کسی مذاکرے میں نہیں جا رہے ہیں۔ تم دونوں یہ تقریریں رٹتے رہے تو نمبر فیکٹری میں جانوروں کی طرح آدمی ہمارے مزار بنا کر ان کے مجاور بن بیٹھیں گے..... اور ہاں، ذرا تم اسے کھڑکی کی طرف سرکا کر خود بیچ میں آجاؤ۔ یہ مجھے ستا رہی ہے۔“

ویرا مردانہ روپ میں ہم دونوں کے درمیان میں بیٹھی ہوئی تھی اور بظاہر پوری طرح میری طرف متوجہ تھی، اس لئے سلطان شاہ کی شکایت میرے لئے ناقابلِ فہم ثابت ہوئی۔

لیکن میرے کچھ بولنے سے پہلے ہی ویرا اس پر آنکھیں نکالتے ہوئے جارحانہ لہجے میں غرائی۔ ”میں کیا ستا رہی ہوں تمہیں؟ بلاوجہ میرے منہ لگنے کی کوشش کی تو میں مزہ چکھا دوں گی۔“

اسی لمحے میں نے دیکھا کہ ویرا نے شرارتی انداز میں اپنی داہنی ٹانگ سلطان شاہ کی ٹانگ سے ماری تھی۔ میں ایک گہرا سانس لے کر کھڑکی سے باہر ویران راستوں کو گھورنے لگا۔ ان دونوں کے معاملات کو سلجھانے کی کوشش میں خود کو بیوقوف احمق محسوس کرنے لگتا تھا۔

ویرا کی تیز اور بے ساختہ سسکاری نے مجھے بے اختیار اندر کی صورتِ حال کی طرف متوجہ ہونے پر مجبور کر دیا۔ اسٹریٹ لیمپ کی روشنی کے انعکاس میں مجھے ویرا کی آنکھوں میں ایک عجیب سی ناقابلِ فہم چمک کوندتی ہوئی محسوس ہوئی۔

”کیا ہوا؟“ میں نے اضطراری لہجے میں اسی سے سوال کیا تھا۔

”کچھ نہیں۔“ ویرا نے بے پروایانہ لہجے میں کہا۔ ”تم اپنے کام سے کام رکھو۔ اپنے آپس کے معاملات ہم خود ہی نمٹا لیں گے۔ تمہیں فکر کرنے کی کوئی ضرورت نہیں۔“

”یہ بہت ڈھیٹ بڈی ہے۔“ سلطان شاہ کی بھرائی ہوئی آواز سے اس کی بے بسی ظاہر ہو رہی تھی۔ ”اس نے دوبارہ ٹانگ لڑائی تھی اور میں نے پوری قوت سے چٹکی لے ڈالی تھی۔

ں اذیت سے بھی مزا لے رہی ہے ... "
ویرا غصیلے لہجے میں اس پہ برس پڑی "ہم تینوں کسی
مقبرے میں رکھی ہوئی حنوط شدہ لاشیں نہیں ہیں۔ ہم زندہ
ہیں اور ٹرک بھی شہر کی ناہموار سڑکوں پر چل رہا ہے۔ اگر اتفاق
سے ہاتھ ٹکرا ہی جائے تو میں کیا کر سکتی ہوں۔ تم ذہنی طور پر
بری طرح بیمار نظر آتے ہو جو ان چھوٹی موٹی باتوں کا جھگڑا
بنا رہے ہو۔ واہی پر اگر تم زندہ رہے تو میں اپنے بدن کے نیل
تم ہی سے گنواؤں گی اور تم سے اکٹھا بدلہ لوں گی ... "
"تم مجھ سے اپنی جگہ بدل ہی لو تو بہتر ہو گا۔" میں نے ویرا
کی بات کاٹتے ہوئے انتہائی نرم اور مصالحانہ لہجے میں کہا۔ "تم یہ
بات کیوں بھول رہی ہو کہ سلطان شاہ نے اس کٹر قبائلی ماحول
میں پرورش پائی ہے جہاں عورتیں نامحرم مردوں سے اپنا چہرہ ہی
نہیں بلکہ پاؤں اور ناخن تک چھپاتی ہیں اور اگر کوئی نامحرم اپنے
تجسس یا کسی خاتون کی بے پروائی کی بنا پر ان جزئیات سے
آگاہی حاصل کر لے تو صورت حال کا انکشاف ہوتے ہی
جرگہ اس پر اپنا غیر تحریری قانون نافذ کر کے اسے سزا سنا دیتا ہے۔"
"تم لوگ مجھے اچھوت نہیں مانتے۔" وہ مجھ پر بھی برہم
ہو گئی۔ "میں نے تم سے درمیانی نشست کی فرمائش نہیں کی
تھی لہٰذا اب میں ہرگز اپنی جگہ نہیں بدلوں گی۔ جب میری
وجہ سے تم کو کوئی پریشانی نہیں ہے تو آخر اسے کیا انوکھا دم گھٹ
ہوئی ہے؟ میں تو تم دونوں ہی کے ساتھ بیٹھی ہوں۔ اس میں
کون سے سرخاب کے پر لگے ہوئے ہیں جو میں اس سے
آنکھیں لڑاؤں گی؟"
"کوئی بات تو ہے جو تم نے نہایت خاموشی کے ساتھ اس
کی چٹکی سہہ لی۔" میں نے تاریک کیبن میں ویرا کی چمک دار
آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔ "اس وقت ہمارے سامنے ایک
مرحلہ درپیش ہے اس لئے اپنی شرارتیں کسی اور وقت کے
لئے اٹھا رکھو۔ ذہنی کوفت اور تناؤ کے عالم میں ہم میں سے کوئی
بھی نازک لمحات میں صحیح فیصلہ نہیں کر سکے گا۔"
اچانک میری سمت میں ٹرک کی باڈی کو زور سے
تھپتھپانے کی آواز آئی۔ میں نے کھڑکی سے اپنا سر باہر نکال
کر دیکھا تو جہانگیر کیبن کی چھت پر سے میری طرف جھکا ہوا تھا۔
"کیا مصیبت ہے؟ ٹرک رفتار کیوں نہیں پکڑ رہا؟ ہم اسی
طرح چلتے رہے تو صدیق داب روڈ پر پہنچتے تک سورج طلوع
ہو چکا ہو گا۔" جہانگیر نے قدرے ترش لہجے میں کہا تھا۔
اس لئے مجھے احساس ہوا کہ ٹرک کی رفتار واقعی سست
تھی۔ میرے ذہن میں پہلا خیال یہی آیا کہ سلطان شاہ ویرا کی
حرکتوں سے کہاں کھو چکا تھا اور سست رفتاری کے ساتھ وہ سفر
طے کر کے ویرا کے پہلو میں اپنی ہم نشینی کے لمحات کو طول
دینے کی کوشش کر رہا تھا۔
وہ مرد تھا۔ ایک قبائلی مرد جو اپنی انا کی خاطر اپنی جان قربان
کر دیتا ہے۔ جھکنے کے بجائے اپنی گردن کٹوانے میں زیادہ عزت
محسوس کرتا ہے۔ سلطان شاہ شاید ویرا کی شرارتوں اور خفیہ
بدمعاشیوں سے کسی حد تک متاثر ہو چکا تھا لیکن اس کے
وجود میں چھپا ہوا قبائلی مرد ویرا کے سامنے سپر ڈالنے پر آمادہ
نہیں تھا۔ وہ شاید ویرا کے حسین و متناسب وجود کی بے پناہ
رنگینیوں سے لطف اندوز ہونے پر آمادہ تھا لیکن اپنی طرف
سے کوئی پیش قدمی کرنے کے بجائے ویرا کی طرف سے
دست درازی کا منتظر تھا اور اسے کھل کھیلنے کا پورا موقع دینے پر
تلا ہوا تھا۔
"انجن کمزور ہے۔" میں نے جہانگیر کو جواب دیا۔ "سلطان
شاہ ہو تی میں پوری دس ٹن لکڑی لوڈ کراتا ہے جب کہ ٹرک
چھ سات ٹن سے زیادہ کھینچنے کے قابل نہیں ہے۔"
جہانگیر کا وہ تبصرہ سلطان شاہ نے بھی سن لیا تھا۔ چند
ثانیوں کے لئے انجن کا شور تیز تر ہونے کے ساتھ ٹرک کی
رفتار قدرے بڑھی پھر سلطان شاہ نے گیئر تبدیل کیا اور میں
دل ہی دل میں ویرا کی مکاری کی داد دیے بغیر نہ رہ سکا۔ اس نے
اپنی چھیڑ چھاڑ سے سلطان شاہ کے ذہن کو اس حد تک ماؤف
کر کے رکھ دیا تھا کہ وہ غیر ارادی طور پر ٹرک کو نچلے گیئر میں
چلائے جا رہا تھا۔ شاید اس طرح وہ لاشعوری طور پر ویرا کی ہم
نشینی کے لمحات کو طول دینے کی کوشش کر رہا تھا۔
ٹرک کی رفتار بڑھتے ہی جہانگیر ٹرک کے کیبن پر
اندھیرے میں غائب ہو گیا۔
"تھوڑی دیر کے لئے بھول جاؤ کہ تمہارے ساتھ کوئی
ویرا بیٹھی ہوئی ہے۔" میں نے ناصحانہ لہجے میں سلطان شاہ سے
کہا۔ "کسی نازک موقع پر غیر ارادی طور پر تم اسے عورت کے
طور پر مخاطب کر بیٹھے تو سارا معاملہ چوپٹ ہو کر رہ جائے گا۔"
ویرا مجھے سے ہنس دی اور چبھتے ہوئے لہجے میں بولی۔
"اسے یہ بھی بتا دو کہ میرا مردانہ نام کیا ہو گا۔ کہیں یہ فیکٹری
پہنچ کر میرا نام نہ پوچھ بیٹھے۔"
میں نے اپنی جیب سے سگریٹ کا پیکٹ نکالتے ہوئے
کہا۔ "تمہارا نام ظہیر خان ہی مناسب رہے گا۔ میں نے تمہارے
جیسے لڑکوں کے عموماً ایسے ہی نام سنے ہیں۔"
اس کے بعد کیبن میں خاموشی چھا گئی۔ آنے والے
سنگین لمحات کا ذکر آتے ہی ماحول قدرے بوجھل ہو گیا تھا۔
آپس کی نوک جھونک میں الجھ کر کچھ دیر کے لئے ہم تینوں اسے

...سوں کی چاپ چوکیدار پھاٹک کے قریب آگئی۔ "تم کیوں یہاں ...رہو رہے ہو؟ ہاں کسی اور کا ہوگا۔"

"غضب خدا کا!" چوکیدار چڑچڑے سے انداز میں بولا۔ "دن ...ات سفر کرتے ہوئے ہزار میل سے یہاں پہنچے ہیں تو بل کا ...کوئی وارث ہی نہیں ہے۔ مہربانی ہے پولیس والوں نے ...ہوار کیا۔ اگر بل نہیں لیا تو نہ لو لیکن گاڑی تو اندر لے لو ...ہم لوگ بھی تھوڑی دیر کے لئے بے خبری سے سو سکیں۔ ...بل ادا نہ ہونے تک کوئی بھاڑا پکڑ لیں گے۔"

ساتھ ہی وہ پھاٹک کی ذیلی کھڑکی پر کھڑکھڑاہٹ سنائی دی پھر ...زور آواز سے وہ کھڑکی کھل گئی۔ اس میں سے ایک تنومند دراز قامت شخص برآمد ہوا تھا۔

اس نے بے باک انداز میں ہم دونوں سے ہاتھ ملایا۔ میں نے خاص طور پر نوٹ کیا کہ اس کی آنکھوں میں دور دور تک [illegible] نہیں تھا۔

وہ واجبی حد تک پڑھا لکھا تھا۔ چالان پر اپنی فیکٹری کا نام دیکھ کر وہ قدرے پریشان نظر آنے لگا اور خود کلامی کے انداز میں ...: "چالان ہماری ہی فیکٹری کا ہے لیکن یہاں تو مشینیں بھی ...وہاں پڑے زنگ کھا کر ناکارہ ہو چکی ہیں۔ سیٹھ لوگ مہینوں ادھر نہیں آتے پھر یہ لکڑی کس نے یہاں بھیجی ہے؟"

"بابا! ہمیں لے کر ہماری گلو خلاصی کرو۔" میں نے بے بسی کے ...میں کہا۔ "کیوں ہم پردیسیوں کو پریشان کرتے ہو؟ مفت میں ...کون فالتو لکڑی یہاں کیوں بھیجے گا؟ تمہارے سیٹھ لوگوں ...ہی کسی سے اس کا سودا کیا ہوگا۔ پھاٹک کھولو، انجن بند کر دیا ...پھر ٹرک دھکے سے ہی اسٹارٹ ہوگا۔ راستے میں اس کا ...سلف بھی خراب ہو گیا ہے۔"

اس نے چالان کو روشنی میں غور سے دیکھا پھر سوال کیا۔ "بل ادا ہو چکا ہے؟"

"ہاں، سب کچھ ادا ہو چکا ہے۔" میں نے بے زاری کے عالم میں کہا۔ "تم بس اندر کہیں جگہ بتادو تاکہ ہم ٹرک خالی کرالیں۔ ورنہ کہاں سے تمہارے پاس؟"

"یہ ویران اور غیر آباد فیکٹری ہے۔" وہ سمجھانے والے انداز میں بولا۔ "میرے پاس اپنی تنخواہ کے بچے ہوئے پیسوں کے علاوہ کچھ نہیں ہے پھر اس وقت مزدور بھی نہیں ملیں گے۔ تم ٹرک اندر کھڑا کر کے سو جاؤ۔ میں صبح کوئی بندوبست کروں گا۔ زیادہ جلدی ہے تو تم لوگ ہی ہمت کرو۔ میں بھی تمہارا ہاتھ بٹا لوں گا۔ ایک گھنٹے میں ٹرک خالی ہو جائے گا۔"

خدا کا شکر تھا کہ وہ پھاٹک کھولنے پر آمادہ ہو گیا تھا۔ میں نے ...رمی سے کہا۔ "تم پھاٹک تو کھولو، پھر ہم آپس میں مشورہ کریں گے کہ کیا کرنا ہے۔"

پھاٹک کھلتے ہی سلطان شاہ نے ٹرک کے ہیڈ لیمپس روشن کر دیئے اور میں نے دیکھا کہ اس وسیع و عریض احاطے کے رقبے پر پھاٹک سے کافی دور ایک اونچا اور کھلا ہوا شیڈ بنا ہوا تھا جو شاید کسی زمانے میں مشین ہال رہا ہو مگر اس وقت تاریک اور ویران پڑا ہوا تھا۔

سلطان شاہ پھاٹک سے گزرنے کے بعد ٹرک کو اسی شیڈ کی طرف لے جانا چاہتا تھا مگر چوکیدار دونوں ہاتھ پھیلا کر ٹرک کے سامنے آگیا اور اونچی آواز میں بولا۔ "ادھر جانے کی ضرورت نہیں، بس یہیں پھاٹک کے قریب ٹرک بند کر دو۔"

"بھرے ہوئے ٹرک کو دھکا لگا کر اسٹارٹ کرنا آسان کام نہیں ہوگا۔" میں نے اسے ڈراتے ہوئے کہا۔ "ایک بار ٹرک یہاں کھڑا کر دیا تو لکڑی ہمیں اتروانی پڑے گی۔"

"فکر نہ کرو، لکڑی ہمیں اتروانوں گا۔" وہ احاطے کے اندرونی حصوں کے بارے میں بہت زیادہ محتاط نظر آرہا تھا۔ اس کے رویے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اندر کوئی گڑبڑ تھی۔ حقیقت یہ تھی کہ ہم لوگ کسی گڑبڑ ہی کی امید لے کر اس وقت وہاں پہنچے تھے۔

میں نے ڈرائیونگ سیٹ کی طرف جھک کر سلطان شاہ کو ٹرک وہیں لگانے کا مشورہ دیا اور اس نے کمال ہوشیاری سے ٹرک کو لمبا سا چکر دے کر اس طرح گھمایا کہ باری باری احاطے کے تمام حصے روشنی سے منور اور پھر تاریک ہوتے چلے گئے اور اسی دوران میں میں نے زرد رنگ کی وہ لمبی سی سیڈان کار بھی دیکھ لی جو شیڈ کے پہلو میں کھڑی ہوئی تھی۔

ٹرک کے طاقتور ہیڈ لیمپس کی روشنی میں واضح نظر آرہا تھا کہ اس کار کی باڈی اور شیشوں پر گرد کی خاصی تہہ جمی ہوئی تھی جیسے وہ مدت سے وہاں کھڑی ہوئی ہو لیکن اسے دیکھتے ہی میرے ذہن میں ذیشان کے مکان سے نکلنے والی سرنگ کے اختتام پر واقع احاطہ یاد آگیا جہاں چھپر کے نیچے کسی کار کی موجودگی اور پھر روانگی کے سارے شواہد موجود تھے۔

خلاف توقع پھاٹک کے ساتھ چوکیدار کے لئے کوئی کمرا وغیرہ نہیں تھا۔ وہاں پیپل کے ایک تناور درخت نے کافی بڑے حصے پر سایہ کیا ہوا تھا۔ چوکیدار نے ہمیں آگاہ کیا کہ ہم کو رات کے باقی لمحات وہیں زمین پر چادر وغیرہ بچھا کر گزارنے ہوں گے۔

"تم رات کو کہاں سوتے ہو؟ تمہارا بستر نظر نہیں آرہا۔" ٹرک کا انجن بند ہو جانے کے بعد میں نے چوکیدار سے تجسس آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"میں اندر سوتا ہوں۔" اس نے بے پروائی سے کہا۔ "لیکن تم لوگ ٹرک خالی نہیں کرو گے تو پھر میں بھی تمہارے ساتھ یہیں سوؤں گا۔"

"وہ کار تمہارے سیٹھوں کی ہے؟" میں نے روا روی میں اس سے سوال کیا اور اس نے چونک کر بے ساختہ انداز میں مجھ سے سوال کر ڈالا تھا۔ "کون سی کار؟"

"ارے وہی جو دھول مٹی میں اٹی ہوئی شیڈ کے قریب کھڑی ہوئی ہے۔" میں نے ہنستے ہوئے لاابالی انداز میں کہا۔ "یہاں کون سی دس بیس کاریں ہیں؟"

وہ بھونڈے انداز میں ہنس پڑا۔ "ہاں، وہ سیٹھ کی ہی گاڑی ہے۔ کبھی کبھار یہاں بھی آجاتی ہے..... تم لوگ اپنے لیٹنے کا بندوبست کرو، میں اندر سے اپنی چادر لے کر آتا ہوں۔"

کار کے بارے میں میرے سوال پر وہ بوکھلا گیا تھا اور جواب دیتے ہوئے یہ بھول گیا تھا کہ چند ہی لمحے پہلے وہ مجھے فیکٹری سے سیٹھوں کی مہینوں طویل غیر حاضری کی کہانی سنا چکا تھا لیکن میں نے بھی اسے ٹوکنا مناسب نہیں سمجھا تاکہ وہ ہماری طرف سے ہوشیار نہ ہو سکے۔

ٹرک سے اترنے کے بعد ویرا نے صرف ایک بار ہی اپنی زبان کھولی تھی اور میں اس کے حلق سے برآمد ہونے والی مردانہ آواز سن کر بھونچکا رہ گیا۔ وہ ہر اعتبار سے اپنے مردانہ بہروپ کو نباہنے پر قادر تھی لیکن تشویش کی بات یہ تھی کہ اس مختصر سی مدت میں چوکیدار کئی بار حریصانہ نظروں سے اس کی طرف گھور چکا تھا۔ میرا اندازہ تھا کہ اندر کا ایک چکر لگانے کے بعد وہ یقینی طور پر ہم میں سے کسی سے ویرا کے بارے میں بات کرنے کی کوشش کرے گا۔

وہ چادر لینے کا عذر کر کے وسطی میدان عبور کرتا ہوا آہستہ آہستہ شیڈ کی طرف بڑھنے لگا۔ میں نے سرگوشیانہ لہجے میں ان تینوں سے کہا۔ "تم میرے سگنل کا انتظار کرو۔ میں اس کے پیچھے جا رہا ہوں۔ وہ لوگ یقینی طور پر یہاں موجود ہیں اور میرا خیال ہے کہ یہ چادر لینے کے بہانے ان کو ٹرک سے لدے ہوئے ایک ٹرک کی ناگہانی آمد کی اطلاع دینے گیا ہے۔ یہ ہمارے لئے سنہرا موقع ہے ورنہ اندھیرے میں ہم ان کو آسانی کے ساتھ تلاش نہیں کر سکیں گے۔"

"میں بھی ساتھ چلتا ہوں۔" ویرا نے فوراً ہی اپنا فیصلہ صادر کر دیا لیکن میں نے سختی کے ساتھ ان تینوں کو وہیں رکے رہنے پر مجبور کر دیا۔ چار میں سے کسی ایک کے غائب ہونے پر تو حوائج ضروریہ کے کسی ناگزیر دباؤ وغیرہ کا بہانہ کیا جا سکتا تھا لیکن آدھی نفری غائب ہونے کی صورت میں باقی رہ جانے والوں کے لئے اس غیر حاضری کا دفاع کرنا محال ہو جاتا۔

اگر فیکٹری کے تاریک شیڈ میں جانو ماچھی کے ساتھی چھپے ہوئے تھے تو یہ امر یقینی تھا کہ انہوں نے پھاٹک کی طرف آنے والے چوکیدار کو بے لگام نہیں چھوڑا ہوگا بلکہ ان میں سے کوئی نہ کوئی مستقل طور پر اس کی نگرانی بھی کر رہا ہوگا۔ اس لئے تاریک میدان میں براہ راست چوکیدار کا تعاقب کرنا خطرناک بلکہ مہلک ثابت ہو سکتا تھا جب کہ اس قدیم عمارت کے تاریک ڈھانچے میں جانو ماچھی کے آدمیوں کی کمین گاہ کا سراغ لگانے کے لئے چوکیدار کا تعاقب ناگزیر تھا۔

ان تینوں کو سختی سے ہدایات دیتے ہی میں نے پچھلی کی چھاؤں میں احاطے کی دیوار کے ساتھ ساتھ دوڑنا شروع کر دیا۔ غنیمت یہ تھا کہ وہ اندھیری رات تھی اور صرف تاروں کی چھاؤں میں دور سے کسی کا دیکھ لیا جانا ممکنات میں سے نہیں تھا۔

میں خاصی کڑی اور پر مشقت زندگی گزارنے کا عادی تھا لیکن اس رات اندازہ ہوا کہ مسلسل دوڑنا کتنی ہمت کا کام ہوتا ہے۔ دیوار کا کونا آنے تک میرا سانس پھولنے لگا تھا۔ اس دوران جا بجا اگے ہوئے تناور درختوں کی اوٹ سے میں چوکیدار کا جائزہ بھی لیتا رہا جو تاریک شیڈ سے لمحہ بہ لمحہ قریب ہونے کے باوجود اتنا دور تھا کہ میں پورے احاطے کا چکر کاٹ کر اس سے پہلے شیڈ کے آس پاس کوئی پوزیشن لے سکتا تھا۔

میں مسلسل دوڑتا رہا۔ میرا سینہ کسی لوہار کی دھونکنی کی طرح چل رہا تھا لیکن میرے لئے وہ لمحات بہت اہم تھے۔ اسی احاطے کے کسی گوشے میں میری غزالہ سفاک اور بے رحم ڈاکوؤں کی قید میں تھی۔ اس وقت تک وہ میرا قیاس تھا جو چوکیدار کا مشکوک رویہ تقویت دیتا رہا تھا لیکن مجھے پوری امید تھی کہ اس رات کی میری وہ بھاگ دوڑ جلد ہی بار آور ہونے والی تھی۔

ایک سمت مجھے راستہ صاف ملا مگر دوسرے رخ پر خودرو جھاڑیوں اور پودوں نے مجھے محتاط ہونے پر مجبور کر دیا۔ بیچ کہیں کہیں خاردار پودے بھی جھل پھول رہے تھے جن کی وجہ سے میری رفتار میں خاصی کمی آئی لیکن پھر بھی میں چوکیدار سے چند ثانیوں پہلے ہی تاریک شیڈ کی بغلی دیوار کے ساتھ خم آرام جھاڑ جھنکاڑ میں دبک کر بیٹھ گیا۔

"کیا خبر لائے ہو شیر خان؟" چوکیدار شیڈ سے چند قدم دور ہی تھا کہ اندھیرے میں سے ابھرنے والی ایک آواز نے میرے وجود میں سنسنی سی دوڑا دی۔

چوکیدار نے ہمیں فیکٹری کی ویرانی کی خبر سنائی تھی لیکن

وہ خود اس ویرانے میں کسی کے ساتھ مذاکرات کر رہا تھا جس کا مطلب تھا کہ لکڑی سے لدے ہوئے ٹرک کے ساتھ ہماری بھاگ دوڑ رائیگاں نہیں گئی تھی۔ ہمیں ایک رات میں دوسری بار اپنے حریفوں سے پنجہ آزمائی کا موقع مل رہا تھا۔

"فیکٹری کے نام پر لکڑی آئی ہے؟" شیر خان کی الجھن آمیز آواز ابھری۔ میں نے محسوس کیا کہ وہ سوال سنتے ہی اندھیرے میں اپنی جگہ پر منجمد ہو کر رہ گیا تھا۔

"لکڑی آئی ہے؟" تلخ اور زہریلی آواز ابھری۔ "بھلا یہ کہاں سے آئی ہے؟"

"سوات کے جنگلوں سے پورا ٹرک آیا ہے۔ کسی میاں اسلم نے یہ مال ہماری فیکٹری کے نام بھیجا ہے اور مزے کی بات یہ ہے کہ ٹرک کا کرایہ بھی ادا کیا جا چکا ہے۔ ہمیں بس اپنے مزدوروں سے ٹرک خالی کروانا ہے اور پھر لاکھوں روپے کی یہ لکڑی ہماری ہو گی۔"

"ٹرک پر کتنے آدمی آئے ہیں؟" پُرخیال لہجے میں وہ اہم سوال کیا گیا۔ "سائیں نے تمہیں اس ٹرک کے بارے میں کوئی خبر نہیں دی تھی؟"

"سائیں نے کچھ بتایا ہوتا تو کوئی پریشانی نہ ہوتی۔ میں نے تو پھاٹک کھولنے سے ہی انکار کر دیا تھا لیکن کاغذات دیکھنے کے بعد انہیں اندر بلانا پڑا۔ لمبے سفر سے آنے والوں کی مہمان نوازی ویسے بھی ہم لوگوں میں فرض سمجھی جاتی ہے۔ یہ بے چارے تو بہت تھکے ہوئے ہیں۔ میں نے ان چاروں کو پھاٹک پر ہی روک دیا ہے۔"

"ان میں سے کسی ایک کو گھیر گھار کر ہماری طرف لے آؤ۔ مجھے اس ٹرک پر کچھ شبہ ہو رہا ہے۔ اول تو یہاں لکڑی کا آنا ہی عجیب سی بات ہے پھر اس ٹرک پر ڈرائیور اور کلینر کے بجائے چار آدمی آئے ہیں....."

"ایک جوان اور خوبصورت لڑکا ہے۔" شیر خان نے اندھیرے میں سوال کرنے والے کی بات کاٹ کر دھیمے لہجے میں کہا۔ "لمبے روٹ پر چلنے والے گاؤں کے لڑکوں کو شہر دکھانے کے بہانے اکثر دل بہلانے کے لئے ساتھ لے آتے ہیں۔ وہ مجھے ایسا ہی معلوم ہوتا ہے۔ کلینر کچا ہو تو کبھی کبھار منزل پر جلدی مال پہنچانے کے لئے دو ڈرائیور بھی چل پڑتے ہیں۔ وہ باری باری کیبن کی چھت پر سوتے اور ڈرائیونگ کرتے ہیں۔"

"تمہاری باتوں سے تو ایسا معلوم ہو رہا ہے جیسے تم ہی انہیں یہاں لائے ہو۔" چبھتے ہوئے لہجے میں کہا گیا۔ "مگر انہیں یہاں مرنے کی اتنی کیا جلدی تھی کہ پورا جال ہی ہٹا کر آئے ہیں؟"

"مجھے الزام نہ دو سائیں۔" شیر خان نے مجروح لہجے میں احتجاج کیا۔ "میں مر سکتا ہوں مگر اپنے مالکوں سے نمک حرامی نہیں کر سکتا۔ مجھے معلوم ہے کہ تم یہاں آنے والے ہو پھر مجھے اس کو بلانے کی کیا ضرورت تھی۔ تم یہ کیوں بھول رہے ہو کہ میں تیس برس سے یہاں چوکیداری کر رہا ہوں۔ میں نے اپنی جوانی اسی کام میں گزاری ہے۔ جب یہ فیکٹری چلتی تھی تو میرا دن رات ٹرک والوں سے واسطہ پڑتا رہتا تھا۔"

چند ثانیوں کے لئے تاریک فضا پر بوجھل اور خون آشام سا سکوت چھا گیا پھر وہی آواز ابھری۔ "اچھا! تو اب تم ہمیں قصور' میں خود ان لوگوں کو دیکھوں گا۔"

"ایسی غلطی نہ کر بیٹھنا۔" شیر خان جلدی سے بول پڑا۔ "میں نے ان لوگوں سے کہا ہے کہ فیکٹری میں میرے سوا کوئی نہیں ہے۔ میری جگہ تمہیں دیکھ کر وہ بھڑک جائیں گے۔"

"بھڑک کر کیا کر لیں گے؟" اس کا لہجہ تضحیک آمیز ہو گیا۔ "وہ شمال سے لکڑی ہی لے کر آئے ہیں تو انہیں اس بات سے کوئی دلچسپی نہیں ہونا چاہئے کہ یہاں کتنے آدمی ہیں اور ان سے جھوٹ کیوں بولا گیا تھا؟ اگر ان کے کچھ اور ارادے ہیں تو انہیں کھل کر سامنے آنا پڑے گا۔ تم ان سب باتوں کی فکر نہ کرو۔ میں اپنی بات خود ہی سنبھال لوں گا۔"

"تم میرے ساتھ آ جاؤ تو ہم ان کے ساتھ مل کر ابھی ٹرک خالی کرا لیں گے اور انہیں یہاں سے چلتا کر دیں گے۔ ان میں سے ایک نے تمہاری گاڑی بھی دیکھ لی ہے۔" جانو اور اس کے ساتھی کی گفتگو نے شیر خان کے ذہن میں بھی شبہات ابھار دیئے تھے۔

"تمہاری تجویز درست ہے۔" ظاؤ اس نے فوراً ہی کہا تھا۔ "لیکن اپنی رائفل تیار کر کے فاضل کارتوسوں کی پیٹی بھی ساتھ لے لو۔ اگر بڑکا ذرا سا بھی شبہ ہوا تو ہمیں ان کو ہوشیار ہونے کا کوئی موقع دیئے بغیر ہی پہلے وار میں ڈھیر کرنا ہوگا۔"

مجھے حیرت تھی کہ ان دونوں کے تاثرات طویل ہو جانے کے باوجود اندر سے کسی کی مداخلت کے کوئی آثار نظر نہیں آ رہے تھے۔ آفریدی زبان سے جانو ماچھی کی موت کی خبر سن کر آگے بڑھنے والا 'ان کا ساتھی' وہ شخص میں ان ہی کے ہاتھوں مارا جا چکا تھا لیکن ابھی یہ اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ ان کی کل نفری کتنی تھی؟ اور وہ کس حد تک مسلح تھے؟

"تم یہیں ٹھہرو، میں رائفل لے کر آتا ہوں۔" اس شخص کی آواز سنائی دی۔ میرے لئے یہ بات باعث حیرت تھی کہ چوکیدار کو خون ریزی میں اپنا شریک کار بنانے کے باوجود وہ اسے اندر داخل ہونے کی اجازت دینے پر آمادہ نہیں ہوا تھا۔

اس اثنا میں میرا ذہن تیزی سے کام کر رہا تھا۔ اندر والے جانو ماچھی کے ساتھی تھے اور ان کا براہ راست اس فیکٹری سے کوئی تعلق نہیں ہونا چاہئے تھا لیکن چوکیدار اس شخص کے ایما پر جتنی آسانی کے ساتھ قتل اور خون ریزی پر آمادہ ہو گیا تھا، اس سے یہ ظاہر ہو رہا تھا کہ ان دونوں میں کوئی ایسی قدر مشترک تھی کہ باہمی جان پہچان نہ ہونے کے باوجود بھی وہ ایک دوسرے کے معاون اور مددگار ثابت ہو رہے تھے۔ اس اعتبار سے تائی نمبر فیکٹری کا وہ چوکیدار بھی ڈاکوؤں، قاتلوں اور اغوا کنندگان کی صف میں شامل نظر آنے لگا تھا اور اگر میں صورتحال کو اپنی گرفت میں لینے کے لئے اسے مار بھی دیتا تو میرے دل پر ذرا بھی بوجھ نہ ہوتا۔

ان لوگوں کی تعداد میرے علم میں نہیں تھی۔ غزالہ ان کی قید میں تھی اور اس وسیع و عریض فیکٹری میں مکمل تاریکی کا راج تھا۔ قرب و جوار میں اگی ہوئی خودرو جھاڑیوں میں جابجا جھینگر بول رہے تھے۔ بعض جگہ ان خودرو اور بے ترتیب جھاڑ جھنکار نے اتنا پھیلاؤ اختیار کر لیا تھا کہ ان میں بیک وقت کئی آدمی آسانی سے روپوش ہو سکتے تھے۔ اگر ایک بار ان سے کھلے تصادم کا آغاز ہو جاتا تو وہ خطرہ بھانپتے ہی غزالہ کو ساتھ لے کر اس تاریک جنگل میں کہیں بھی پناہ لے کر یا ہوتے ہوئے ویرانہ پار کر کے فرار ہو سکتے تھے اور ہم دونوں اپنا اسلحہ برباد کر کے بھی ناکام و نامراد رہ جاتے۔

چوکیدار اور اس نامعلوم شخص کے تاثرات سے جو صورتحال بن رہی تھی، وہ کچھ امید افزا تھی۔ اس وقت تاریک میدان میں صرف تنہا چوکیدار ہی میرا مدمقابل رہ گیا تھا۔

آوازوں کی بنا پر میں نے اس کی موجودگی کی سمت کا تعین کر لیا تھا پھر جھاڑیوں میں تک بنا کر تاریکی میں اس نے تاریک تر ہیولا بھی دیکھ لیا تھا۔ بہتر یہی تھا کہ کھلے تصادم کے آغاز سے پہلے ان میں سے ایک ایک کو گھیر کر ٹھکانے لگا دیا جاتا۔

جھاڑیوں میں چھپے ہوئے چوہے، ان کے خونی تعاقب میں نکلی ہوئی بلیاں اور تمام حشرات الارض دوڑتے پھر رہے تھے، اس لئے مجھے اپنی پیش قدمی سے پیدا ہونے والی سرسراہٹوں کی کوئی فکر نہیں تھی۔ اس وقت میں پستول سے فائر کرنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا اس لئے میں نے اللہ کا نام لے کر بھم گن نکالی اور چوکیدار کی طرف بڑھنے لگا جو اندھیرے میں اپنی رائفل کا منتظر تھا۔

بھم گن بلاشبہ ایک بہت مہلک اور بے آواز ہتھیار تھا جس نے بہتیرے نازک مواقع پر میری مدد کی تھی مگر مجھے یہ بھی معلوم تھا کہ ایک بار اس کا چارج ختم ہونے کے بعد اسے دوبارہ کارآمد بنانا میرے لئے ناممکن تھا۔ میں نے اسے کافی عرصے سے استعمال نہیں کیا تھا لیکن مجھے پوری امید تھی کہ وہ ہتھیار کم از کم اس رات تک دغا نہیں دے گا جو غزالہ کے لئے غالباً اہم ترین رات تھی۔

میں جھاڑیوں میں اپنی راہ بناتا ہوا بہت تیزی کے ساتھ آگے بڑھ رہا تھا کیونکہ اندر سے کسی کی واپسی سے پہلے مجھے اپنا کام پورا کرنا تھا۔ میرا ارادہ اسے رینج میں لے کر اس کے دل کے مقام پر بھم فائر کرنے کا تھا لیکن اس کی بدقسمتی کہ میں جوں ہی جھاڑیوں کے آخری سرے پر پہنچا، اس نے اچانک اپنی پوزیشن تبدیل کی اور میری طرف پشت کر کے پھاٹک کی طرف دیکھنے لگا جہاں اندھیرے میں ہمارا ٹرک موجود تھا۔

میں نے فوراً ہی جھاڑیوں سے نکل کر پنجوں کے بل میدان میں اس کی طرف دوڑ لگا دی۔ چشم زدن میں عقب سے اس کے قریب پہنچ کر میں نے دل کے مقام پر ایک انچ کے فاصلے سے فائر کیا۔ بھم گن کے نوزل سے مہلک نیلگوں شعاع اس کی جلد، گوشت اور ہڈیوں کو راکھ کرتی ہوئی اس کے دل سے گزر گئی۔ اسے چونکنے یا کسی ردعمل کا اظہار کرنے کا موقع تک نہیں مل سکا۔ نیلگوں شعاعیں بھم گن کے نوزل سے نکلنے کے بعد کسی بھی وجود سے ٹکراتے ہی پھیلاؤ اختیار کر لیتی تھیں، اس لئے لمحہ بھر کی اس شعلہ باری نے شاید اس کے پورے دل کو ہی راکھ کر ڈالا تھا۔ وہ جس طرح کھڑا ہوا تھا، اسی طرح ہلکی سی دھمک کے ساتھ زمین پر آ رہا۔

میں نے بھم گن بائیں ہاتھ میں تھامی اور دائیں ہاتھ سے اس کی ایک ٹانگ پکڑ کر اسے گھسیٹتا ہوا جھاڑیوں کی طرف

لے چلا تاکہ آنے والے کو اس کے عبرت ناک انجام کا پتا نہ چل سکے۔

وہ سب بہت قلیل سے وقفے میں ہوا مگر اس دوران میں سنسنی اور بے یقینی کی وجہ سے میرا دل پوری رفتار سے پسلیوں میں دھڑکنے لگا تھا۔ اس مختصر سے مقابلے میں قویٰ اور اعصاب دونوں ہی پر شدید دباؤ پڑا تھا لیکن میں پوری سبک خرامی کے ساتھ اگلے راؤنڈ کے لئے تیار ہو چکا تھا۔

چند ثانیوں بعد شیڈ کی جانب سے رائفل بردار نمودار ہوا۔ چوکیدار کو ٹھکانے لگانے کے بعد اس کے استقبال کے لئے میں نے زیادہ بہتر پوزیشن لے لی تھی اور اس وقت وہ براہ راست میری نظروں میں تھا۔

ویران فیکٹری کا آہنی پھاٹک وہاں سے کافی دور تھا اس لئے وہ بے پروایانہ انداز میں باہر آیا تھا۔ ایک جگہ رک کر اس نے چند ثانیوں تک انتظار کیا پھر شیر خان کو آواز دی جو زندگی اور اس کے تمام تر تکلفات سے بے نیاز ہو کر [illegible] ہو چکا تھا۔

شیر خان کی طرف سے کوئی جواب نہ ملنے پر اس نے فوراً ہی زمین پر بیٹھ کے لیٹ کر اپنی رائفل سیدھی کرلی۔ وہ ایک رسوائے زمانہ ڈاکو کا قریبی ساتھی تھا اس لئے خطرہ بھانپتے ہی اس کی ساری حیوانی جبلتیں یک بیک روبہ کار آگئی تھیں۔

میں نے اپنے قدموں میں سے ایک پتھر اٹھا کر مخالف سمت میں جھاڑیوں میں اچھال دیا۔ تیز اور دھیمی سرسراہٹوں میں پتھر گرنے کی آواز بہت نمایاں تھی۔ وہ بجلی کی سی سرعت سے زمین پر پیٹ کے بل گھوما تھا اور اس نے پتھر گرنے والی جگہ پر فائر کردیا۔

اس وقت میرا کوئی ارادہ یا منصوبہ نہیں تھا۔ بس میں اپنا پستول سنبھال چکا تھا لیکن جوں ہی فضا میں رائفل کا گونج دار دھماکا گونجا میں ایک لمحاتی جذبے کے تحت پوری قوت سے یوں چیخ پڑا جیسے گولی نے میرا بدن ادھیڑ ڈالا ہو۔ دھماکے کی گونج ختم ہونے سے پہلے ہی میں خاموش ہو چکا تھا۔

وہ واقعات اتنے تواتر سے رونما ہوئے کہ اس کھلے میدان میں اسے صحیح اندازہ نہیں ہو سکا کہ انسانی چیخ ادھر سے نہیں ابھری تھی جدھر اس نے فائر کیا تھا۔ اس کے دماغ پر بس یہ نشہ سوار ہو گیا کہ اس کا نشانہ بے خطا ثابت ہوا تھا۔ اس نے فوراً ہی بے احتیاطی کے ساتھ زمین سے اٹھ کر اس طرف دوڑ لگا دی جدھر اس نے رائفل چلائی تھی۔

فائر اور چیخ کے ساتھ ہی ہر طرف افراتفری پھیل گئی۔ شیڈ کی طرف سے کچھ ایسی آوازیں سنائی دینے لگیں جیسے وہ لوگ آپس میں لڑ پڑے ہوں یا دھکم پیل کر رہے ہوں۔

دوسری طرف میرے ساتھیوں میں بھی تشویش کی لہر دوڑ گئی تھی اور وہ تینوں تیزی سے اس طرف بھاگے چلے آرہے تھے۔

اس ڈاکو کے دیدہ دلیرانہ فائر نے میرے ارادوں پر پانی پھیر دیا تھا۔ روپوش رہ کر ان لوگوں تک رسائی حاصل کرنے کی کوشش کرنے کے بجائے اب کھل کر مقابلہ کرنا ضروری ہو چکا تھا۔

اپنے متوقع شکار تک رسائی کے وحشیانہ جنون میں وہ رائفل بردار ڈاکو جوں ہی دوڑتا ہوا میری زد میں آیا' میں نے پستول سیدھا کرکے اس پر گولی داغ دی۔

اس بار وہ غضبناک انداز میں چیخا تھا۔ اندھیرے میں بھاگتے ہوئے شکار کا بالکل صحیح نشانہ لینا کسی ماہر ترین نشانے باز کے لیے بھی ممکن نہیں ہوتا' اس لئے میری گولی اسے کوئی مہلک زخم نہیں لگا سکی تھی البتہ زخمی ہوتے ہی وہ رائفل پھینک کر شیڈ کی طرف دوڑ پڑا تھا۔

میں نے اپنی کمین گاہ چھوڑ کر رائفل پر قبضہ کر لیا۔ اس کے دستے پر تازہ خون کی چپچپاہٹ سے اندازہ ہوا کہ میری گولی نے شاید اس کا شانہ زخمی کر دیا تھا' اس لئے وہ رائفل اور کارتوسوں کی پیٹی پھینک کر وہاں سے فرار ہونے پر مجبور ہو گیا تھا۔

"شیر خان! ادھر گولیاں کیوں چل رہی ہیں؟ کون کون زخمی ہوا ہے؟" دور ہی سے جہانگیر کی دہشت زدہ بلکہ ہذیانی آواز سنائی دی۔

اسی لمحے شیڈ کے اندر گولی چلی اور ایک مردانہ چیخ سنائی دی اور میں مضطرب ہو گیا۔

غزالہ کے ہاتھ اسلحہ لگ گیا تھا یا پھر ان ہی میں سے کسی نے بوکھلاہٹ میں اپنے کسی ساتھی کو زخمی کر دیا تھا لیکن یہ امر یقینی تھا کہ اندر بھی مزاحمت اور مقابلے کا آغاز ہو گیا تھا۔

"شیر خان بھاگ گیا؟" میں نے اونچی آواز میں کہا۔ "سنبھل کر آنا' ورنہ گولیوں کا نشانہ بن جاؤ گے۔"

میرا فقرہ مکمل ہونے سے پہلے ہی شیڈ کی طرف سے تڑاتڑ گولیاں چلنے لگیں۔ وہ واضح طور پر دو عدد خودکار کلاشنکوف رائفلیں تھیں جو نیم دائرے کی صورت میں شیڈ کے سامنے والے پورے علاقے کو کور کر رہی تھیں۔ میں فائرنگ کی ابتدا ہوتے ہی جھاڑیوں میں لیٹ گیا اور اندازے کی بنا پر شیڈ کے داخلی راستے کی طرف رائفل چلا دی لیکن وہ فائر رائیگاں گیا۔

اس کھلے مقابلے میں نہ پستول کارآمد تھا' نہ ہی پمپ گن کسی کام آسکتی تھی۔ جدید اور خودکار اسلحے کی چہ کن فائر پاور کے

سامنے رائفل بھی ناکارہ ہو کر رہ گئی تھی۔ میں دل ہی دل میں دعا کر رہا تھا کہ میرے ساتھی بوکھلاہٹ میں اپنا اسلحے کا تھیلا ساتھ لانا نہ بھول گئے ہوں۔

ان لوگوں پر بھرپور جوابی حملہ کیے بغیر نہ ہم انہیں زیر کر سکتے تھے اور نہ فرار ہونے سے روک سکتے تھے۔ ان کی طرف سے گولیوں کی تڑتڑاہٹ جاری تھی اور یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے ہم پوری طرح ان کے دباؤ میں آگئے ہوں کہ اچانک مخالف سمت سے شیڈ پر خودکار سب مشین گن کا فائر شروع ہو گیا اور پہلے ہی ہلے میں حریفوں کی طرف سے ابھرنے والی دو چیخوں پر میرا دل باغ باغ ہو گیا۔

وہ زخمی ہو چکے تھے اور انہیں ہراساں کرنے کے لیے یہی بات کافی تھی کہ ان کے حریف ان سے کسی طرح کم تر نہیں تھے۔ اس سے قبل شیر خان سے مذاکرات کرنے والا میرے ہاتھوں زخمی ہو چکا تھا۔ رفتہ رفتہ صورت حال واضح ہوتی جارہی تھی۔ مقابلے میں براہ راست شریک نہ ہونے کی وجہ سے میں نے اپنی پوری توجہ ان کی نفری کے تعین پر مرکوز کر رکھی تھی اور اس نتیجے پر پہنچ چکا تھا کہ اس وقت جانو ماچھی کے کم از کم چار آدمی ہمارے سامنے صف آرا تھے۔ غزالہ کی نگرانی پر مامور افراد ان کے علاوہ ہو سکتے تھے۔ جبکہ پانچویں کو وہ خود ڈیفنس میں جہنم واصل کر آئے تھے۔

دونوں طرف سے دھواں دھار فائرنگ ہو رہی تھی۔ جانو ماچھی کے ساتھی شیڈ میں محبوس ہو کر رہ گئے تھے۔ سامنے کے رخ سے باہر آنا ان کے لئے ممکن نہیں رہا تھا لیکن میں بھی گولیوں کی شدید برسات میں اپنے ساتھیوں تک نہیں پہنچ سکتا تھا۔ اپنے پاس مناسب اسلحہ نہ ہونے کی وجہ سے میں اس مقابلے میں مزید کوئی رول ادا کرنے سے قاصر ہو کر رہ گیا تھا اس لئے میں نے وہیں دبک کر وقت ضائع کرنے کے بجائے شیڈ کے عقبی حصے کی طرف بڑھنا شروع کر دیا۔

اس طرف شیڈ کی خستہ حال دیواریں تقریباً زمین بوس ہو چکی تھیں اور چھت کو سہارا دینے والا ڈھانچا آہنی ستونوں پر رکا ہوا تھا۔ شیڈ کی گری ہوئی دیواروں سے چند فٹ کے فاصلے پر احاطے کی دیوار تھی اور سب سے بڑی بات یہ تھی کہ جانو ماچھی کے آدمی اس طرف سے غافل تھے۔

اس طرف کسی کے موجود نہ ہونے کا پورا یقین کر لینے کے بعد میں شیڈ کی طرف بڑھا تو فضا جلے ہوئے بارود کی بو سے بوجھل ہو رہی تھی اور فائرنگ کے آتشیں انعکاس سے پہلی ہی نظر میں ان چاروں کی پوزیشنیں میری نظروں میں آگئیں۔ اندر گھپ اندھیرا تھا لیکن چند ثانیوں بعد' جب میری

آنکھیں اس اندھیرے کی عادی ہوگئیں تو مجھے اس وسیع و عریض ہال میں بے جان مشینوں کے کئی دیو ہیکل ڈھانچے ایستادہ نظر آئے جن میں سے ایک آدھ ان ڈاکوؤں سے اتنا قریب تھا کہ میں اس کی آڑ لے کر ان پر اپنی بیم گن آزما سکتا تھا۔ اس ڈھانچے کی طرف بڑھتے ہوئے میں پوری طرح مستعد تھا۔ چار ڈاکو میری نظروں کے سامنے تھے لیکن غزالہ مجھے کہیں نظر نہیں آئی تھی۔

وہ ان عورتوں میں سے نہیں تھی جو ایسے دشوار حالات میں خود کو تقدیر کے حوالے کرکے ایک گوشے میں سر جھکائے بیٹھی رہتی ہیں۔ جانو ماجھی کے آدمیوں نے مقابلہ شروع ہوجانے کے بعد یا تو اسے بے ہوش اور یا بے بس کرکے کسی کونے میں ڈال دیا تھا یا ان کا کوئی ساتھی غزالہ کی نگرانی پر مامور تھا۔ میرے لئے ہر دو صورتوں میں غزالہ تک پہنچنا بہت اہم تھا مگر اس کی فکر میں پڑ کر میں ان چاروں کو ڈھیل نہیں دے سکتا تھا۔

ان چاروں کی مسلسل فائرنگ کی وجہ سے شیڈ کوئی دیر میں دھند محسوس ہورہا تھا جہاں ہوا کا مناسب گزر نہ ہونے کی وجہ سے گھٹن محسوس ہورہی تھی۔

میں نے ایک ناکارہ مشین کی اوٹ میں پوزیشن لے کر پستول بائیں ہاتھ میں سنبھالا اور بیم گن سے قریب ترین حریف کی کھوپڑی کا نشانہ لے کر ٹریگر دبا دیا۔

شیر خان تو دل راکھ ہوتے ہی حیرت ناک سرعت کے ساتھ بے حس و حرکت ہوکر گر گیا تھا مگر کھوپڑی پر بیم گن کی مہلک ' نیلگوں دھار کھانے والا اچانک ہی اپنی جگہ لٹو کی طرح تیزی سے گھوما۔ اس کی گن شگوف پُرشور آواز کے ساتھ زمیں پر گری اور پھر وہ بھی ایک دھماکے کے ساتھ دور جاگرا۔

ٹریگر چھوڑتے ہی شعاعیں معدوم ہوگئیں لیکن میرے اس فائر کی وجہ سے شیڈ کی تاریک فضا میں نئے بھر کے لئے پُراسرار سی نیلی روشنی پھیل گئی جس نے باقی تینوں کو چونکا دیا اور ان کی فائرنگ کے تسلسل میں غیر ارادی طور پر خلل واقع ہوگیا۔

پھر انہوں نے اپنے ساتھی کو پھرکی کی طرح ناچ کر گرتے دیکھا تو گالیاں ان کے حواس باختہ ہوگئے۔ گرنے والے کی ناک اور حلق سے چند ثانیوں کے لئے خوفناک آوازیں برآمد ہوئیں اور وہ بے حس و حرکت ہوگیا۔

"ہیکو... کیکو! کیا ہوا؟" شیڈ میں ان تینوں کی ملی جلی خوف زدہ آوازیں ابھریں۔

اسی لمحے میں نے اندھیرے میں تاک کر دوسرے کے سینے پر بیم گن فائر کردی۔

بقیہ دونوں اسے اندھیرا ہوتا دیکھ کر بوکھلا گئے۔ ایک پلٹ کر بھاگا۔ دوسرے نے میری کمین گاہ کی طرف برسٹ مارا۔ ساری گولیاں مشین کے زنگ خوردہ مگر مضبوط فولادی ڈھانچے سے ٹکرا کر اچٹ گئیں۔

بھاگنے والا جوں ہی میری زد میں آیا، بیم گن کی شعاعیں اس کے پیٹ میں اترتی چلی گئیں اور وہ وہیں زمین پر گر کر کسی ذبح ہوتے ہوئے بکرے کی طرح تڑپنے لگا۔

وہ تینوں ڈاکو آناً فاناً میں چٹ پٹ ہوئے تھے، اس لئے اکیلا رہ جانے والا بری طرح بدک کر شیڈ سے نکاسی کے راستے کی طرف بھاگا۔ شاید گولیوں سے زیادہ وہ بے آواز شعاعوں سے دہشت زدہ ہوگیا تھا لیکن جوں ہی وہ دیوار کی اوٹ سے نکل کر نکاسی والے خلا کے سامنے پہنچا، باہر سے آنے والی گولیوں کی بوچھاڑ نے اس کے وجود کو چھلنی کرکے اندر اچھال دیا اور وہ بھی دردناک چیخوں کے ساتھ تڑپنے لگا۔

اس دوران میں اندر کہیں سے کوئی مداخلت نہیں ہوئی تھی۔ دو حریف ٹھنڈے ہوچکے تھے اور دو زخمی ہوکر موت کی دہلیز پر ایڑیاں رگڑ رہے تھے جس کا مطلب تھا کہ اندر ان کا کوئی ہمدرد یا ساتھی باقی نہیں رہا تھا جو ان کی مدد کو آتا۔

غزالہ اگر وہاں تھی تو بے ہوش یا بے دست و پا تھی جسے فوراً تلاش کرنا ضروری تھا۔

"فائرنگ بند کردو، اوھر قصہ ختم ہوگیا۔" میں نے وہیں سے چیخ کر باہر والوں کو ہدایت جاری کی اور چیختی چنگھاڑتی فضا پر یکلخت ایک ہولناک سناٹا چھا گیا۔

اس سناٹے میں دم توڑتے ہوئے، دونوں زخمیوں کی دلدوز چیخیں عجیب وحشتناک سماں باندھ رہی تھیں۔ میں نکاسی والے خلا کے سامنے آیا تو وہ تینوں دوڑتے ہوئے اسی طرف آرہے تھے۔

آتے ہی ان تینوں نے مجھ پر سوالات کی یلغار کردی۔ ان کے لئے میری اندر موجودگی، مرے سے ناقابلِ فہم ثابت ہوئی تھی لیکن میرے لئے اس وقت ایک ایک لمحہ قیمتی تھا۔

"اندر غزالہ کو تلاش کرو۔" میں نے سرد لہجے میں انہیں ہدایت کی۔ "جو کیدار یہاں رہتا تھا اس نے اپنے لئے کوئی نہ کوئی بلب وغیرہ ضرور لگا رکھا ہوگا جسے ان لوگوں نے دانستہ بجھا رکھا ہے۔ روشنی میں ہم اپنا کام تیزی سے نمٹا سکیں گے۔"

وہ تینوں اندر پھیل گئے۔ اس اثنا میں گولیوں سے زخمی ہونے والا ڈاکو بھی سسک سسک کر دم توڑ چکا تھا اور فضا میں صرف اس شخص کی کراہیں باقی رہ گئی تھیں جس کا پیٹ بیم

گن نے چھید ڈالا تھا۔

میں تیزی سے اس کے قریب پہنچ گیا۔ وہ کرب اور نیم غشی کے عالم میں بری طرح مدد کے لئے کراہ رہا تھا۔ میں نے اس کے جسم کو سہارا دیا تو وہ بالکل خشک تھا۔

نیم گن کی خوبی یا خرابی یہی تھی کہ اس سے کوئی ایسا زخم نہیں آتا تھا جس سے خون یا کوئی اور سیال بہہ سکے۔ نیلاوں شعاعیں اپنی راہ میں حائل ہونے والی ہر شے کو جلا کر یوں بھسم کرتی تھیں کہ زخم کے سرے جلے ہوئے ریشوں کے سبب سے خود بخود بند ہو جاتے تھے۔

"تمہیں بچایا جائے گا مگر پہلے یہ بتاؤ کہ لڑکی کہاں ہے؟"

میں نے اس کے رخسار پر زور زور سے تھپڑ مارتے ہوئے سوال کیا۔

"ہاں.... لڑکی نے ہم سب کو مروا دیا۔" وہ بمشکل اذیت ناک آواز میں کراہا۔" سائیں مراد اب اسے اپنی سیج پر لے جانے کے بجائے مروا دے گا....."

"فضول باتیں نہ کرو۔ تم خطرناک حد تک زخمی ہو۔ دیر ہو گئی تو مر جاؤ گے۔ یہ بتاؤ کہ لڑکی اب کہاں ہے؟ اس کے بعد ہم تمہاری دیکھ بھال کر سکیں گے۔"

"مجھے بچاؤ..... میں ابھی نہیں مرنا چاہتا۔" وہ تڑپ کر میرے ہاتھوں سے نکل گیا۔" پہلا فائر ہوتے ہی اسے سائیں مراد اپنے ساتھ لے کر پیچھے سے دیوار پھاند کر نکل گیا تھا....." پھر کرب اور مایوسی کے عالم میں شاید مجھے اپنی باتوں کا یقین دلانے کے لئے اس نے اچانک انگریزی بولنا شروع کر دی۔" میں کامریڈ کا گریجویٹ ہوں۔ کسی وڈیرے نے میری کوئی مدد نہیں کی۔ ہم سب بھوکوں مر رہے تھے..... میں مجبور ہو کر سائیں بجاز کا ساتھی بنا تھا۔ سائیں بہت کرپٹ ہے۔ اسے اس کی نیکیوں کا اجر اللہ سائیں دے گا مگر اپنی زمین پر قانون، اس کے اور اس کے ساتھیوں کے خون کا پیاسا ہے..... تم مجھے بچا لو، میں سائیں کو چھوڑ دوں گا....."

زخمی حریف کے چہرے پر تیزی کے ساتھ موت کی زردی پھیلتی جا رہی تھی، اس کی آنکھیں پپوٹوں میں چڑھ چکی تھیں۔ مہلک شعاعوں نے شاید اس کا شانہ چیر دیا اور آنتیں تباہ کر دی تھیں کیونکہ فائر اس کے پیٹ کے نچلے حصے پر پڑا تھا۔ صاف نظر آ رہا تھا کہ دنیا کی کوئی طاقت اسے اجل کے بے رحم ہاتھوں سے نہیں بچا سکے گی۔

"سائیں مراد کہاں ملے گا؟" میں نے اس کے قریب پہنچ کر سوال کیا۔

اس کے لبوں کو جنبش ہوئی لیکن کوئی آواز برآمد نہیں ہوئی، اس لئے اس کا سانس اکھڑنا شروع ہو گیا تھا اور اس کے نتھنوں سے بھیانک آوازیں برآمد ہونے لگی تھیں۔

میں نے بہت کوشش کی کہ اس لب دم حریف کی زبان سے غزالہ اور سائیں مراد کے بارے میں کام کی کوئی بات اگلوا سکوں، مجھے اپنی اس کوشش میں ذرا بھی کامیابی نہ ہو سکی اور میرے دیکھتے ہی دیکھتے اس نے زندگی کی شدید ترین آرزو میں دم توڑ دیا۔

میں ایک گہرا سانس لے کر اٹھ کھڑا ہوا۔ جانو ماچھی کے چار اور قابل اعتماد ساتھی ہمارے ہاتھوں ذرا سی دیر میں موت کے گھاٹ اتار دیئے گئے تھے لیکن میرے نزدیک ہماری وہ پوری رات بری طرح ناکام ہوئی تھی اور ہم اپنے مطلوبہ نتائج حاصل کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکے تھے۔

ابتدا غیر ملکی سفارت کار کرنل ہیملٹن پال سے ہوئی تھی، جو سلطان شاہ بڑی محنت سے اسلام آباد سے اغوا کر کے لایا تھا۔ اس سے میں بلیک کیٹ ٹی کا سراغ حاصل کرنا چاہتا تھا لیکن کرنل نے اس موضوع پر بات کرنے سے ہی انکار کر دیا تھا۔ اس سے ہم بس صرف اتنا معلوم کر سکے کہ جانو ماچھی کے ساتھی کراچی میں کہاں کہاں روپوش ہو سکتے تھے۔ میرا ارادہ تھا کہ بعد میں اس پر تھرڈ ڈگری آزما کر اسے بلیک کیٹ کے معاملے میں زبان کھولنے پر مجبور کر دیا جائے لیکن کرنل نے میرا ارادہ بھانپ کر غسل خانے کے باتھ روم میں ٹوٹے ہوئے شیشے سے اپنی شہ رگ کاٹ کر میری کامیابی کی راہ مسدود کر دی۔

اسی طرح غزالہ کی بازیابی کی کوششوں میں بھی مجھے ناکامی دیکھنا پڑا تھا۔ جانو ماچھی کے آدمی پہلے ایک آدمی کا نقصان اٹھا کر اپنی نفسیں والی کمین گاہ کے زیر زمین راستے سے فرار ہو گئے پھر اسلحہ ساز فیکٹری سے بھی سائیں مراد غزالہ کو نکال کر لے گیا تھا۔ گو اس میں جانو ماچھی کے پانچ آدمی مارے گئے تھے لیکن میرے نزدیک ہماری کوئی کامیابی نہیں تھی۔ غزالہ کے نکال لے جانے کی وجہ سے ہمارا مشن ناکام رہا تھا۔

اسی اثنا میں دونوں بھی اس شیڈ کے جائزے سے فارغ ہو کر میرے پاس لوٹ آئے۔ آتے وقت انہیں اندھیرے کی وجہ سے علم نہیں ہو سکا تھا کہ حریفوں کا صفایا کرانے کے لئے کتنی خون ریزی کرنی پڑی تھی۔ وہ ان دونوں سے بے خبر تھے۔ ان آتے ہوئے زخمی حالت میں بری طرح کراہ رہے تھے۔ اس لئے تینوں نے ہی ان چار لاشوں کو حیرت سے دیکھا تھا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ یہاں ڈاکوؤں کے آنے سے پہلے بھی لوگ موجود تھے۔" جہانگیر نے باری باری ان چاروں لاشوں کا جائزہ لیتے ہوئے حیرت سے کہا۔

"لیکن پھر بھی ان میں فیکٹری کا چوکیدار شامل نہیں ہے۔" تو بھی ان چاروں کو الٹ پلٹ کر ان کے چہروں کی شناخت کرنے

کوشش کر رہی تھی۔

"اس کی لاش باہر جھاڑیوں میں پڑی ہے۔" شمس نے خشک لہجے میں کہا۔ "ہمیں رک کر لاشیں تلاش کرتے رہے تو جلد ہی پولیس رنگے ہاتھوں ہمیں گرفتار کرلے گی۔ سناٹے میں دھواں دھار فائرنگ کی آوازیں بہت دور تک سنی گئی ہوں گی۔"

"چلو۔" میرے یاد دلاتے ہی سب کے ذہنوں میں صورت حال کی سنگینی واضح ہو گئی اور ہم افراتفری کی حالت میں وہاں سے نکل کھڑے ہوئے۔

اس وقت ہمارے سامنے دو راستے تھے۔ فیکٹری کے احاطے کی دیوار کہیں سے بھی عبور کرکے پیدل ہی کسی طرف سے فرار ہو جاتے لیکن اس صورت میں ایک خرابی یہ تھی کہ وہ علاقہ ہم میں سے کسی کا دیکھا بھالا نہیں تھا اور ہمیں بالکل اندازہ نہیں ہو پاتا کہ ہم کدھر سے بچ کر نکل سکیں گے اور کس سمت میں خود ہی شب بیدار پولیس والوں کے سامنے جا کھڑے ہوں گے۔ دوسری راہ بھی پرخطر ہی تھی مگر وہ نسبتاً قابل عمل تھی اس لئے ہم تیزی کے ساتھ پھاٹک پر کھڑے ہوئے ٹرک پر جا پہنچے۔

فائرنگ کے تیز شور سے اس علاقے میں بیداری کی لہر ضرور دوڑ گئی تھی لیکن مزدوروں یا کچی جھونپڑیوں میں رہنے والوں میں سے کسی نے باہر نکلنے کا خطرہ مول نہیں لیا تھا پھر کھلے میدان میں گولیوں کی گونج کی وجہ سے شاید کسی کو اندازہ بھی نہیں ہو سکا تھا کہ فائرنگ کہاں ہوئی تھی۔

سلطان شاہ نے کسی ماہر اور پیشہ ور ڈرائیور کی طرح پھرتی کے ساتھ اگنیشن سے لٹکا ہوا ٹرک اسٹارٹ کیا۔ میں نے پھاٹک کھولا اور ٹرک گھوم کر باہر نکل گیا۔ میں بھی ماتور ووچوں پھاٹک بند کرکے باہر نکلا اور رینگتے ہوئے ٹرک کے پائیدان پر لٹک کر اپنی نشست پر پہنچ گیا۔ میرے سوار ہوتے ہی ٹرک نے رفتار پکڑ لی۔ واپسی کے اس سفر میں بھی ہماری نگاہیں وہی راہیں دیکھ رہی تھیں جو ہم نے وہاں آتے ہوئے سنبھالی تھیں۔

اس گنجان علاقے میں سڑکوں کے کنارے لگے ہوئے گھنے درختوں سے پرندوں کی چہکار سنائی دینے لگی تھی۔ آسمان کے مشرقی گوشوں پر ہلکی ہلکی سفیدی نمودار ہو چلی تھی جس کا مطلب تھا کہ ہم نے وہ پوری رات ہی جانو ماچھی کے آدمیوں کے خلاف مہم و تعاقب میں گزار دی تھی۔

○○

کرنل میتھیو پال کی گردن کاٹ کر اس کی لاش بے لباس کر کے اسے ٹھکانے لگانے کا پروگرام ابتدائی مرحلے پر ہی ناقابل عمل ثابت ہوا کیونکہ کرنل پیدائشی طور پر یہودی اور کٹر صیہونی ثابت ہوا تھا۔ اس کی بے لباس لاش سے اس کا مذہب سامنے آتے ہی اس کو شناخت کر لیا جانا یقینی ہو جاتا جبکہ میں ایسا کوئی بکھیڑا نہیں پھیلانا چاہتا تھا۔

میری نظروں میں وہ ناقابل معافی مجرم تھا اور ایک پاگل کتے کی طرح اپنے ہاتھوں خود ہی اپنے انجام کو پہنچ گیا تھا اس لئے اسے گمنامی کے عالم میں کسی [illegible] جانا چاہئے تھا۔ ایک مردہ دشمن کی لاش سے گردن کاٹ لینے کے علاوہ مزید کسی اقدام پر میرا دل مائل نہ ہوا اور آخر کار ویرا کے مشورے پر کراچی کے جنوب مشرقی ساحل پر اس سمندری علاقے میں لاش کو بھاری پتھروں سے باندھ کر پانی میں پھینک دینے کا فیصلہ کر لیا گیا جہاں سمندر میں ہر وقت گوشت خور مچھلیوں اور خونی نگر مچھوں کی موجودگی کی کہانیاں سننے میں آتی تھیں۔ اس علاقے میں پانی پر ابھرنے سے پہلے ہی کرنل میتھیو پال کا استخوانی ڈھانچہ ناقابل شناخت ہو کر رہ جاتا۔

صورت حال اتنی وحشت انگیز تھی کہ رات بھر کی تھکان اور بھاگ دوڑ کے باوجود ہم چاروں میں سے کوئی بھی سونے کی کوشش میں کامیاب نہ ہو سکا اور چند گھنٹوں تک بستروں پر کروٹیں بدلتے رہنے کے بعد ہم ایک ایک کرکے جہانگیر کے ڈرائنگ روم میں جمع ہو گئے جہاں ویرا سب سے پہلے اعصابی سکون کے لئے اسکاچ کا ایک لارج پیگ لئے سگریٹ نوشی میں مصروف تھی۔

غزالہ اس وقت ہم سب کے ذہنوں پر سوار تھی۔ جانو ماچھی کے آدمی اپنے دونوں معتبر ٹھکانوں پر بری طرح ناکام ہو کر موت کے گھاٹ اتر چکے تھے اس لئے کچھ نہیں کہا جا سکتا تھا کہ مرادو اسے لے کر کہاں روپوش ہوا ہو گا۔

"بہت غور کرنے کے بعد میں اس نتیجے پر پہنچی ہوں کہ اب ہمیں غزالہ کے بارے میں زیادہ فکرمند ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔" ویرا نے اپنے گلاس سے ایک ہلکی سی چسکی لے کر کہا۔

"چوہا رات بھر شراب کے مٹکے میں ڈبکیاں کھانے کے بعد صبح کو مشکل سے باہر آنے میں کامیاب ہوا تو اس کے ننھے سے ذہن میں بھی ایسے ہی خوش رنگ خیالات آنے شروع ہو گئے تھے۔" سلطان شاہ نے ویرا کو یکسر نظرانداز کر کے براہ راست مجھ سے کہا۔ "ایک رائے یہ بھی ہو سکتی ہے کہ ہمیں اللہ کا شکر ادا کرنا چاہئے کہ مرادو غزالہ کو اپنے ساتھ لے گیا اور وہ ہمارے ہاتھ نہیں آ سکی۔ ہو سکتا تھا کہ وہ ہمارے ساتھ زیادہ محفوظ نہ ہوتی....."

"ہاں میں پی رہی ہوں لیکن نشہ تمہارے گھر کے چوہوں کو چڑھ رہا ہے۔" ویرا اس کے تبصرے پر چڑے بغیر ترکی بہ ترکی جہانگیر سے مخاطب ہوئی۔ "مجھے تو یہ سوچ کر ہی ہول آ رہے ہیں کہ غزالہ جن وحشی درندوں کی قید میں تھی۔ اگر جانو ماچھی نے اس کے لئے اپنی پسند کا اظہار نہ کیا ہوتا تو وہ بھیڑیے نجانے اس کا کیا حشر کرتے۔ ایک کو انھوں نے صدمے کے عالم میں خود بھون ڈالا۔ چار کو ہم نے

ٹھکانے لگا دیا۔ اب غزالہ کا واسطہ صرف مراد سے ہے۔ مجھے پورا یقین ہے کہ وہ ہر ایک کے اس مقابلے میں کسی نہ کسی طرح فاتح ہو کر نکلے گی۔۔۔ مجھے معلوم ہے کہ انگلینڈ میں میرے آدمیوں کی حویلی سے نکل بھاگنے کے بعد اس نے اپنا پیچھا کرنے والوں کو کیا کنگلی کا ناچ نچایا تھا۔"

"میرا خیال ہے کہ تم جہانگیر کے ساتھ کرنل کی لاش کو ٹھکانے لگا آؤ۔ تمہیں ہے نہ ویرا کی بات کا وزن محسوس کرتے ہوئے سلطان شاہ کو وہاں سے ٹالنے کی نیت سے کہا۔ "گھر میں لاش کو زیادہ دیر تک لئے بیٹھنا خطرناک بھی ثابت ہو سکتا ہے۔ اس دوران میں میں سوچتا ہوں کہ ہمیں کیا کرنا ہو گا؟"

"ڈاکٹر کرنل کے سفارت خانے کا کراچی میں کیا قصہ ہے۔ بھی سے؟"

سلطان شاہ نے تلخ لہجے میں کہا۔ "اب یہ بات ثابت ہو گئی ہے کہ غزالہ کے اغوا میں براہ راست نہ سہی، لیکن بالواسطہ طور پر یہ لوگ بھی ملوث تھے تو تم دیکھ لینا کہ میں ان لوگوں کا کیا حشر کرتا ہوں۔ تم مراد اور بلیک کیٹ کو ڈھونڈتے رہ جاؤ گے اور میں اس عمارت کو کھنڈر میں تبدیل کر دوں گا۔ اب یہ معاملہ میری برداشت سے باہر ہوتا جا رہا ہے۔"

میں نے سرد نظروں سے اسے گھورتے ہوئے کہا۔ "میری اجازت کے بغیر تم ایسی کوئی کارروائی نہیں کرو گے۔ اپنے ایک ذاتی معاملے کے لئے میں اپنے ملک اور حکومت کے لئے کوئی سنگین سفارتی جھگڑا کھڑا کرنا نہیں چاہتا۔"

وہ زہریلے انداز میں ہنستا ہوا اپنی جگہ سے اٹھ گیا اور بولا۔ "تم حکومت کی فکر میں دبلے ہوتے رہو۔ حکومت کو تمہاری اور تم جیسوں کی کوئی فکر نہیں ہے۔ روز اغوا ہو رہے ہیں ڈاکے پڑ رہے ہیں ڈکیٹی کی چوٹ پر لاکھوں اور کروڑوں کا تاوان مجرم نہیں بلکہ حق سمجھ کر طلب کیا جا رہا ہے۔ خود غزالہ کو جانتا ہی تھانے دار کو بھاری رشوت دے کر حوالات سے ڈکرا اغوا کر کے لے بھاگا۔ قانون اور حکومت نے تمہارے یا غزالہ کے لئے کیا کر لیا؟"

"تمہیں یہ لاف و گزاف زیب نہیں دیتی۔" مجھے اس کا انداز گفتگو پسند نہیں آیا تھا۔ "تمہیں معلوم ہے کہ امن و امان تباہ کرنے اور لوگوں میں مایوسی پھیلانے کے لئے بیرونی طاقتیں مقامی تخریب کاروں سے مل کر کیا کچھ کر رہی ہیں۔۔۔ کرنل مینش کا اسی سلسلے میں تمہارے ہاتھ آیا ہے ورنہ اسے اسلام آباد سے کراچی آ کر کورنگی کی دھول پھانکنے کی کیا ضرورت تھی۔۔۔؟"

ویرا نے فوراً ہی میری بات پکڑ لی۔ "اب بار بار کورنگی کا حوالہ نہ دو۔ مجھے معلوم ہے کہ کرنل کے اغوا کے سلسلے میں تمہارے دل میں چور ہے۔ اسی لئے تم بار بار اس کی صفائی پیش کرنے کی کوشش کر رہے ہو۔" اس نے مجھے بغور تک کر کہا تھا۔ "جب میں اس بارے میں تم سے کوئی بات نہیں کر رہی تو تم کو بھی اس بارے میں کوئی بات نہیں چھیڑنا

چاہئے۔"

"اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔" میں نے ڈھٹائی کے ساتھ کہا۔ "کورنگی نہ سہی، اسے اسلام آباد سے ہی اٹھایا گیا مگر اہم بات جو میں سلطان شاہ کو سمجھانا چاہ رہا ہوں وہ یہ ہے کہ تم یا وہ خود اس کی طرف کیوں متوجہ ہوا تھا؟ جانتا ہی تو مقامی تخریب کاروں اور ملک دشمنوں کی ایک علامت ہے اور سارا قصہ ایسی قوتوں کے گٹھ جوڑ نے کھڑا کیا ہے۔ اگر ہم جذبات کی رو میں بہہ کر کوئی جنونانہ انتقامی کارروائی کر گزرے تو یوں سمجھنا چاہئے کہ کرنل مینش پال مرنے کے بعد بھی اپنے مشن میں کامیاب ہو گیا ہے۔"

"جرم صرف جرم ہوتا ہے اس کا بھی کوئی فلسفہ ہوتا ہے اور نہ گھڑا جا سکتا ہے۔" سلطان شاہ نے سر جھٹک کر کہا۔ "اصل بات یہ ہے کہ مجرموں کے مقابلے میں ہم بھی کچھ نیک نام نہیں۔ جرم کو مٹانے کے لئے ہم خود مجرم بنے ہوئے ہیں کیونکہ لوہے کو صرف لوہا ہی کاٹ سکتا ہے لیکن تم اپنے جرائم کے ارتکاب میں فلسفہ لے آتے ہو جو میری سمجھ سے بالاتر بات ہے۔ یہ تمہارے اپنے طریقے ہیں۔ مجھ سے جو چاہتے ہو وہ میں کر آتا ہوں۔" پھر وہ جہانگیر کی طرف متوجہ ہو گیا۔ "آؤ جی! ہم دونوں اپنے کام پر چلتے ہیں۔ یہ دونوں ایک دوسرے کی بات آسانی سے سمجھ لیتے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ ہماری واپسی تک یہ ذہنی معقولیت کے انداز میں سوچنے لگے۔ فی الحال تو یہ ملک اور قوم پر ہم سب کو قربان کرنے کے موڈ میں نظر آتا ہے۔"

ان دونوں کے وہاں سے چلے جانے تک ویرا سنجیدگی کے ساتھ خاموش بیٹھی رہی لیکن ان کے جاتے ہی وہ عجیب سی مسکراہٹ کے ساتھ بولی۔ "تمہارے ساتھ رہ کر کرنل کالیا کو لگتا ہے اب خوب بولنے لگا ہے۔"

"وہ صحیح کہہ رہا ہے۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "میرے مقابلے میں وہ کم عمر اور نوجوان ہے اس لئے حالات کا اثر فوراً قبول کرتا ہے۔ حالات مسلسل بگڑتے چلے جائیں اور ان کے سدھار کی کوئی صورت نظر نہ آئے تو معاشرے میں اجتماعی مایوسی اور بددلی اسی طرح سرایت کرتی چلی جاتی ہے اور یہ بھی مایوسی کا پہلا مرحلہ ہے۔ اس کے بعد دوسرا مرحلہ تباہ کن ہوتا ہے جب امن پسند اور پڑھے لکھے لوگ بھی اپنی مسلسل مظلومیت سے تنگ آ کر ہتھیار اٹھانے اور سرکشی کرنے پر مجبور ہو جاتے ہیں۔ کرنل مینش پال اور اس کے حواری دراصل ہمیں اسی راہ پر دھکیل رہے ہیں۔"

"خدا کی پناہ!" وہ حیرت سے بولی۔ "اس وقت تو تم واقعی کوئی راہب یا مصلح نظر آ رہے ہو۔ مجھے اندازہ نہیں تھا کہ ان معاملات میں اب تم اس قدر حساس ہو چکے ہو۔"

"یہ آج کی بات نہیں ہے میں ہمیشہ سے اسی قدر حساس رہا

ہوں۔"

"اور اسی وجہ سے تم ٹی سے باغی ہوئے ہو؟" اس نے میری بات میں ٹکڑا لگایا۔

"حالات کے جبر سے مجبور ہو کر میں نے ٹی میں شمولیت اختیار کی تھی۔" میں نے اعتراف کیا۔ "لیکن جب میری ضروریات پوری ہونے لگیں تو میرا ضمیر کچوکے لگانے لگا..."

"یہی بات تو سمجھ والی ہے کہ جب آدمی کا پیٹ خالی ہو تو اس کا ضمیر سو جاتا ہے۔ حلق تک حرام کھا لینے کے بعد جب ضمیر جاگتا ہے تو آدمی تمہاری طرح مصلح بن جاتا ہے... ارے بابا یہ سب تم کسے سنا رہے ہو؟ تم جو ڈی ٹی ہو میں وہی ویر الاچیہ ہوں۔ ہم مل جل کر بھیانک ترین جرائم کرتے رہے ہیں اس لیے تمہاری یہ باتیں سلطان شاہ کو ہی نہیں مجھے بھی عجیب سی محسوس ہوتی ہیں۔"

"شکر ہے کہ کسی بات پر تم اس سے متفق ہوتی ہوئی نظر آئی ہو۔ وہ فسادی ہے؟ ضد اور ہٹ دھرمی کی اور بات ہے ورنہ حقیقت یہ ہے کہ وہ اکثر و بیشتر عقل کی باتیں کرتا ہے۔ اگر وہ عورتوں کا احترام کرنا سیکھ لے تو ہیرا بن سکتا ہے۔"

"وہ پہاڑی پتھر ہے اسے ہیرا بننے سے کوئی دلچسپی نہیں ہے۔ تم اس سے اپنا جیسی لڑکی کا احترام کرانا چاہتی ہو یہ تو وہ قبر میں اترنے تک بھی نہیں کر سکے گا۔ تم ٹل کے پہاڑوں میں خاصا عرصہ گزار چکی ہو اور اچھی طرح جانتی ہو کہ وہاں مرد سے عورت کے صرف تین رشتے ہوتے ہیں۔ ماں بہن بیوی... ماں سب کی ماں ہوتی ہے۔ بہن سب کی بہن اور عزت ہوتی ہے لیکن بیوی جس کی ہو بس اسی کی ہوتی ہے۔ وہاں ان تین کے علاوہ مرد اور عورت کے درمیان دوست یا محبوبہ کا کوئی رشتہ نہیں ہوتا..."

اس نے میری بات کاٹ دی۔ "وہ لوگ جدید تہذیب کو تسلیم بھی کر اس سے دور رہتے ہیں۔ ان کی اپنی روایات ہیں اس لیے ان پہاڑوں میں ان کا یہ رویہ قابل فہم ہوتا ہے لیکن سلطان شاہ برسوں سے شہروں میں نئی تہذیب کے سائے میں شب و روز گزار رہا ہے۔ وہ اب تک ان باتوں سے مانوس کیوں نہیں ہو سکا؟"

"اس سوال کا جواب وہی دے سکے گا... یہ تم کیا خرافات لے بیٹھیں؟"

"پھر تم ہی بتاؤ کہ کیا کیا جائے؟ بلیک کیٹ لی سے تو اب میرے گھر سے رات ہی کو رابطہ ہو سکے گا۔"

"ہم ابھی تک کرنل میتھیو پال کے سفارتی کارڈ تسلیم کو بھولے رہے ہیں۔" میں نے اسے یاد دلایا۔

"یہاں ہمارا کوئی شناسا نہیں ہے..." اس نے مایوسانہ لہجے میں کہا مگر میں نے اس کی بات کاٹ دی۔

"اسلام آباد کے سفارت خانے میں میتھیو پال کے علاوہ بھی تمہارے دو ایسے جاننے والے ہیں جن سے تم ٹی کے کوڈ کے ذریعے کھل کر بات کر سکتی ہو۔ وہ تمہیں بتا دیں گے کہ کراچی میں تمہارے کام کا آدمی کون ہے۔ بلکہ ان دونوں میں سے ایک تو کرنل میتھیو پال کا سیکریٹری ہی ہے۔"

"ایسے کاموں میں لوگ بلا ضرورت خود کو یا اپنے رابطوں کو ایکسپوز نہیں کرتے۔ میں جس سے بھی اس موضوع پر بات کروں گی وہ پوچھتے ہی یہ جاننا چاہے گا کہ مجھے کراچی والوں کے بارے میں کیا تجسس ہے۔"

وہ بات سیدھی اور سامنے کی تھی۔ میں چاہتا تو ویرا کو سمجھا سکتا تھا کہ میری خواہش تھی کہ میں اس معاملے کا کنٹرول ویرا سے لے لوں۔ اس لیے میں نے کہا "بات کرنے کوئی بھی راہ نکالی جا سکتی ہے۔ میرا خیال ہے کہ وہ لوگ تم سے متعارف تو نہیں ہوں گے۔ بس کوڈ کے ذریعے شناخت ہوتی ہوگی۔"

"متعارف نہیں ہیں لیکن پہلے بھی ان سے بات چیت ہوتی رہی ہے مگر اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ ساری اہمیت صحیح کوڈ کی ہوتی ہے... کیا تم خود اسلام آباد بات کرنا چاہ رہے ہو؟"

"سوچ رہا ہوں۔" میں نے کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ ڈھونڈنے کی کوئی راہ نکل آئے۔"

"کوشش کرنے میں کوئی حرج نہیں لیکن ان دونوں کو گفتگو کرتے ہوئے تمہیں بہت محتاط رہنا ہوگا۔ خارجی محدودیاں کی آڑ میں یہ لوگ سیکرٹ سروس کے ممبر ارکین ہیں اور اڑتی چڑیا کے پر گن لینے کا ملکہ رکھتے ہیں۔"

"ان دونوں کے نام کیا ہیں؟" میں نے سرسری لہجے میں سوال کیا۔

"کرنل میتھیو پال کا سیکریٹری رام پال ہے اور دوسرا ویزا افسر کرن مورے ہے۔"

ویرا سے کوڈ کے جوڑ کے طریق کار پر گفتگو کے بعد میں نے فون سنبھال لیا۔

رام پال کا نمبر براہ راست تھا۔ میری نظروں میں وہی اہم آدمی بھی تھا کیونکہ کرنل میتھیو پال اس کا افسر تھا اور یقیناً اس کے اعتماد کی خاص کوئی ایسی بات بھی جانتا تھا جو کرن مورے کے علم میں بھی نہ ہوگی۔

دوسری گھنٹی پر اسلام آباد میں فون اٹھا لیا گیا۔ مردانہ آواز نے اپنا نام بتانے کے بجائے اپنے سفارت خانے کا نام لیا تھا۔

"میں مسٹر میتھیو پال سے بات کر سکتا ہوں؟" بغیر کسی جھجک ارادے کے میری کھوپڑی نے عین وقت پر قلابازی کھائی تھی کیونکہ اس وقت تک اخبارات میں میتھیو پال کی گمشدگی کے بارے میں کوئی خبر نہیں آئی تھی اور میں نے سوچا تھا کہ ٹی کے کارندے کی

حیثیت میں مجھے سب سے پہلے کرنل ہی سے بات کرنے کی خواہش کا اظہار کرنا چاہیے تھا۔

دورامیہ اس غیر متوقع سوال پر حیران نظر آ رہی تھی لیکن دیکھیے گفتگو کا آغاز ہو جانے کے بعد درمیان میں دخل انداز ہو جانا لقمہ دینا اس کے لیے ممکن نہیں رہا تھا، اس لیے وہ خاموش ہی رہی۔

"کرنل صاحب یہاں موجود نہیں ہیں... فرمایئے میں آپ کی کیا مدد کر سکتا ہوں؟" دوسری طرف سے نہایت خلیقانہ لہجے میں مجھ سے دریافت کیا گیا۔

"میرا کرنل سے بات کرنا بہت ضروری ہے ورنہ گڑبڑ ہو جائے گی" میں نے تشویش آمیز لہجے میں کہا۔ "وہ کب تک مل سکیں گے؟"

"یہ کچھ کہا نہیں جا سکتا۔ آپ کون صاحب بول رہے ہیں؟"

میرے اصرار پر میرے مخاطب کا تجسس بیدار ہو گیا۔

"اگر وہ نہیں ہیں تو پھر میری رام ہوپال سے بات کرا دیں۔" میں نے اس کا سوال نظر انداز کر دیا۔

"میں بول رہا ہوں" دوسری طرف سے فوراً ہی جواب دیا گیا تھا۔

میں نے اپنے لہجے کو دھیما اور رازدارانہ بناتے ہوئے کہا "میں سلودوئی کا پجاری بول رہا ہوں۔"

"اوہ!" رام ہوپال نے شاید ایک گہرا سانس لیا تھا "میں طاقت کا دیوتا ہوں۔"

میں نے اس جواب کے بعد اطمینان کا اظہار ضروری سمجھا "گڈ! کرنل کے بارے میں ہماری طرف سے ایک شخص پہلے بھی تم سے رابطہ کر چکا ہے۔ آخر کرنل کہاں چلا گیا ہے؟" تشویش آمیز لہجے میں آخری فقرہ ادا کرتے ہوئے میں نے کرنل کے بارے میں دانستہ واحد غائب کا صیغہ استعمال کیا تھا تاکہ اپنے مخاطب کو ذہنی طور پر مرعوب رکھ سکوں۔

"ہم خود پریشان ہیں" وہ واقعی کھل کر بات کر رہا تھا "اس واقعے کو آج تیسرا دن ہو چلا ہے اور ہم تشویش میں ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ کرنل کسی اہم مشن پر اکیلے نکل گئے ہوں۔"

"میری سمجھ میں نہیں آتا کہ تم سے کیا بات کروں؟ مجھے صرف اور صرف کرنل سے بات کرنا تھی۔"

"میں اصرار نہیں کروں گا لیکن تم چاہو تو اپنا مسئلہ مجھے بتا سکتے ہو۔ شاید میں تمہاری کوئی مدد کر سکوں۔"

"مسئلہ میرا نہیں بلکہ کرنل کا اور تمہارا ہے" میں نے بے لوث لہجے میں کہا "اس کی اہمیت کا اندازہ تم صرف اسی بات سے لگا سکتے ہو کہ میرا کوڈ سن کر بھی تم میری اس فون کال کا مدعا نہیں سمجھ سکے!"

"میں پھر کہہ رہا ہوں کہ میں اصرار نہیں کر رہا۔ ہو سکتا ہے کہ کرنل کی غیر حاضری کچھ طویل ہو جائے۔" اس کا لہجہ بہت زیادہ محتاط ہو گیا۔ وہ غیر ضروری طور پر کوئی ذمے داری اپنے سر لینے کے لئے آمادہ نہیں تھا لیکن اس کے ساتھ وہ اپنے فرائض سے چشم پوشی کرنے پر بھی تیار نہیں تھا۔

"تم بلیک کیٹ ٹی کے بارے میں کچھ جانتے ہو؟" میں نے گمبھیر لہجے میں سوال کیا۔

میں اسمگلروں، چوروں، ٹھگوں، ڈاکوؤں اور موت کے سوداگروں کے ساتھ زندگی بھر ہر قسم کے مذاکرات کرتا رہا تھا اور چند ہی ملاقاتوں میں معاملہ ختم کرنے کا عادی ہو چکا تھا لیکن کسی سفارتی افسر سے ایک نازک اور خفیہ موضوع پر گفتگو کرنے کا یہ میرا پہلا تجربہ تھا۔ محتاط روی میں گفتگو بہت آہستہ آہستہ آگے بڑھ رہی تھی لیکن وہ محتاط روی میرے لئے صبر آزما تھی۔ وہ ذہنی تناؤ میں صرف اس امید پر برداشت کر رہا تھا کہ آخر کار مجھے کامیابی کی امید ہو چلی تھی۔

ریسیور پر اس کی آواز بھی رازدارانہ ہو گئی: "صرف اس حد تک کہ وہ فائل کرنل ہر وقت اپنی جان سے زیادہ عزیز رکھتے ہیں۔ اپنے ساتھ رکھتے ہیں اور چھٹی ہونے پر گھر لے جاتے ہیں۔ وہاں بھی وہ تجوری ہی میں رہتی ہو گی جس کی چابی صرف کرنل کے پاس ہوتی ہے۔ اس سے زیادہ مجھے کچھ علم نہیں۔"

"بلیک کیٹ ٹی کسی فرد کا نام ہے؟" اچانک ہی اس کی لاعلمی پر مجھے سوال کرنے کا موقع مل گیا۔

فوراً ہی اس کا لہجہ ترش ہو گیا: "تم مجھ سے کیا اگلوانا چاہ رہے ہو؟"

اس مرحلے پر بات بگڑ سکتی تھی، اس لئے میں نے فوراً ہی نرمی سے کہا: "تم مجھے غلط نہ سمجھو۔ دراصل مجھے اس بارے میں بہت کچھ معلوم ہے اور اپنی زبان کھولنے سے قبل میں یہ اندازہ لگانا چاہتا ہوں کہ تم کتنا جانتے ہو تاکہ میں اپنی گفتگو اسی دائرے میں محدود رکھوں۔ مجھے اس موضوع کی اہمیت کا پورا پورا اندازہ ہے۔"

"ہم دونوں ایک دوسرے کے لئے قابل اعتماد ہیں کیونکہ ہم نے کوڈ ورڈز سے اپنی شناخت کرا لی ہے۔ جہاں تک بلیک کیٹ ٹی کا معاملہ ہے، اس سلسلے میں تم باہر کے آدمی ہو۔ اگر تم کو کچھ معلومات حاصل ہو چکی ہیں تو کھل کر بات کرو۔ جو باتیں میرے علم میں آنے سے ان کی رازداری میں کوئی فرق نہیں پڑے گا۔"

"تم نے یہ وضاحت کر کے میرے سر سے ایک بڑا بوجھ اتار دیا۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "بلیک کیٹ ٹی تمہارا ایک خاص سیکرٹ ایجنٹ ہے اور سندھ میں تمہارے کسی مشن کا چیف بھی ہے۔ وہ ہم سے فوری طور پر جدید ہتھیاروں اور ان کے اسلحے کی ایک بڑی کھیپ خریدنا چاہتا ہے۔ بدقسمتی یہ ہے کہ ٹی کے لئے وہ اجنبی ہے اور وہ ٹی پر بھروسا کر کے سودے کی رقم پیشگی ہمارے حوالے کرنے پر آمادہ نہیں ہے۔ وہ ڈیلیوری لے کر لم سم ادائیگی کی بات کر رہا ہے۔ ہم کسی معقول ضمانت کے بغیر اسلحے کی اتنی بڑی کھیپ یہاں نہیں لا سکتے۔ اس کے لئے بلیک کیٹ ٹی نے خود ہی ضامن کے طور پر کرنل کا نام تجویز کیا ہے اور کرنل لاپتا ہے۔"

میں سانس لینے کے لئے خاموش ہوا تھا کہ وہ بول پڑا: "معاملہ واقعی بہت اہم ہے... کیا تم ضمانت کے لئے چند روز تک کرنل کی واپسی کا انتظار نہیں کر سکتے؟"

"ہمیں کوئی عجلت نہیں ہے... عجلت بلیک کیٹ ٹی کو ہے۔ وہ فوری طور پر اسلحہ چاہتا ہے۔ یہ اتفاق یا اس کا مقدر ہے کہ اس کا مطلوبہ ساز و سامان ہمارے مشرق وسطیٰ کے آپریشن ڈپو میں موجود ہے۔ ضمانت مل جائے تو لانچوں میں وہ سارا ساز و سامان چند دنوں میں ہی یہاں منتقل کیا جا سکتا ہے۔ دیر ہو گئی تو ہم دو ماہ سے پہلے ڈیلیوری نہیں دے سکیں گے۔"

"دو ماہ!" اس نے حیرت سے دہرایا تھا۔ "یہ تو بہت لمبی مدت ہے۔"

اس کے تبصرے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ بلیک کیٹ ٹی کے معاملے میں وہ اتنا انجان نہیں تھا جتنا بن رہا تھا۔ اسے اپنے سیکرٹ ایجنٹ کی ضروریات اور ترجیحات کا بخوبی علم تھا اور وہ یقیناً خود بھی اس کھیل میں کوئی اہم رول ادا کر رہا تھا۔

"مشکل یہ ہے کہ ہم مقامی یا علاقائی نہیں بلکہ عالمی پیمانے پر آپریٹ کرتے ہیں۔" میں نے چبھتے ہوئے لہجے میں کہا۔ "[illegible] اور کئی دوسری جنگجو طاقتوں سے ہمارے مذاکرات چل رہے ہیں۔ تمہاری ضمانت ملنے سے پہلے کسی حکومت سے ہماری شرائط طے پا گئیں تو ہمارا ڈپو خالی ہو جائے گا اور دوسری منڈیوں میں اسلحے کی دستیابی تک ہم کسی سپلائی سے قاصر رہیں گے۔ مال مل بھی گیا تو اسے یہاں تک لانے میں ہی ایک، ڈیڑھ ماہ لگ سکتا ہے۔"

"پھر تم کیا چاہتے ہو؟" میری پیش کی ہوئی صورتحال نے اسے پریشان کر دیا تھا۔

"کچھ بھی نہیں۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "دراصل اس وقت بھی میں نے تم سے فون پر بات کر کے بہت بڑا خطرہ مول لیا ہے۔"

"تم نے بہت اچھا کیا کہ مجھ سے بات کر لی۔ مجھے اگرچہ کوئی ضمانت دینے کا اختیار تو نہیں ہے لیکن میں اپنے اوپر والوں سے بات کر کے جلد از جلد اس مسئلے کا حل نکال سکتا ہوں۔"

"تم سمجھے نہیں۔" میں نے زور دے کر کہا۔ "ان ممالک میں کا کوئی بھروسا نہیں۔ ہو سکتا ہے کہ اس وقت بھی کوئی لائن پر ہو اور کوئی خاموشی سے ہماری گفتگو سن رہا ہو۔ تمہارے ملک سے تعلقات خراب ہیں، اس لئے یہ امکان بھی ہے کہ سراغ رسانی کا ادارہ تمہارا فون ٹیپ کر رہا ہو۔ میں ان خطرات سے بہت خوف

ہوں۔"

"میں تمہارے اندیشے سمجھ رہا ہوں۔" اس کی تشویش آواز ابھری۔ "کیا یہ ممکن نہیں کہ چند روز کے لئے تم اسلام آباد آجاؤ۔ یہاں ہم سارے معاملات دوبدو طے کرلیں گے۔ مجھے امید ہے کہ اوپر سے کلیئرنس آنے میں دو دن سے زیادہ وقت نہیں لگے گا کیونکہ بلیک کیٹ ٹی کے لئے وقت کا معاملہ بہت اہم ہے۔"

"کراچی میرا ایک اہم اور بڑا آپریشن بیس ہے۔ یہاں ہماری پوری تنظیم ہے۔ اسے چھوڑ چھاڑ کر میں اسلام آباد نہیں آسکتا۔" میں نے دوٹوک لہجے میں کہا۔ "میں وہاں سے فون پر ہدایات جاری کرنے کا خطرہ بھی مول نہیں لے سکتا۔ تم چند دن کے لیے کراچی کیوں نہیں آجاتے۔ تمہیں تو اپنے سفارت خانے سے اس کام کے لئے باقاعدہ اجازت مل سکتی ہے۔"

"اسلام آباد چھوڑتے ہی مقامی حکام میری کڑی نگرانی شروع کرا دیں گے۔ ہمارے عملے کا کوئی فرد وزارت خارجہ کو اطلاع دیئے بغیر شہر نہیں چھوڑ سکتا۔ میں وہاں آ بھی گیا تو میری وجہ سے تم بھی کسی چکر میں پڑ سکتے ہو۔ ہمیں باہمی رابطے کے لئے یقیناً کوئی اور راہ تلاش کرنی ہوگی۔"

"بس یہ خیال رہے کہ یہ میری آخری فون کال ہے۔" میں نے اس پر دباؤ بڑھانے کی نیت سے کہا۔

"تمہارا فون نمبر کیا ہے؟" اس نے برجستہ سوال کیا تھا۔

"میں نے کہا تھا کہ میں ٹیلی فون کے رابطوں کا قائل نہیں ہوں۔ اس وقت بھی ایک پبلک بوتھ سے فون کر رہا ہوں۔" میں نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔

"اگر تم نہ آسکے تو وہ تم سے کیسے رابطہ کریں گے؟" اس نے مجھے گھیرنا چاہا۔

میں نے خشک لہجے میں کہا۔ "ہماری طرف سے یہ دوسری کوشش ہے۔ اب کرنل کو ایک کیپٹی کے ذریعے کوئی راہ نکالنا ہوگی اور اس سے رابطہ رہتا ہے۔"

"اگر تم نہ آسکے تو میں کیا کروں گا؟ میں تو جلد از جلد یہ معاملہ ختم کرنا چاہتا ہوں۔"

"یہ تمہارے سوچنے کی بات ہے۔"

دوسری طرف سے لائن پر سکوت چھایا رہا۔ شاید وہ کچھ سوچ رہا تھا۔

اس دوران میں، میں لوہا گرم دیکھ کر اپنے ذہن میں موزوں تجویز کے لئے مناسب الفاظ نکھار کر تا رہا اور پھر اس کے بولنے سے پہلے ہی پرخیال انداز میں بولا۔ "کراچی کا قونصلیٹ میں بھی تو تمہارا کوئی خاص آدمی ہوگا؟"

"ہاں یقیناً ہے۔" اس نے پُراعتماد لہجے میں کہا تھا۔ "تم کیا کہنا چاہ رہے ہو؟"

"تمہارے لئے کوئی دشواری نہ ہو تو میرے روز مرہ رابطے کے لئے تمہارا کراچی والا آدمی کارآمد رہے گا۔ میرے اور تمہارے درمیان وہ زیادہ موثر پیغام رسانی کر سکے گا۔ پیغامات کے تبادلے کے لئے تم لوگ سفارتی ڈاک کے تھیلوں سے ٹیلکس اور فیکس تک کچھ بھی استعمال کر سکتے ہو۔"

میری تجویز پر وہ اپنی خوشی نہ چھپا سکا۔ "تم نے تو میرا مسئلہ ہی حل کر دیا۔ ہم لوگ فون ملا کر آپس میں دعا سلام کے ذریعے یہ یقین کر لیتے ہیں کہ نمبر صحیح ملا ہے۔ پھر اپنے خفیہ پیغامات ایک دوسرے کو ٹیلکس کر دیتے ہیں جو پڑھ کر تلف کر دیئے جاتے ہیں۔ یہ صورت ہمارے لئے بہت مناسب رہے گی۔"

"جب مناسب سمجھو اپنے آدمی کو بتا دینا کہ وہ بلیک کیٹ ٹی کے ذریعے مجھ سے مل لے۔" میں نے اپنے جوش اور ہیجان پر قابو پاتے ہوئے سرسری لہجے میں کہا۔



"اس کا فیصلہ تو میرے پاس نہیں ہے۔ میں کسی اور کو کیا بتاؤں کا مسئلہ حل ہونے کی امید میں اس کے لہجے میں بے تکلفی عود کر آئی" میں اسے مطلع کر دوں گا۔ نصف گھنٹے بعد تم اس سے اپنے کوڈ کے حوالے سے بات کر کے نمبر مل لینا۔ مجھے یقین ہے کہ یہ طریقِ کار ہم دونوں کے لئے سود مند رہے گا۔"

"کوڈ کون بعد میں آئے گا۔ اس کی ابتدائی شناخت کیا ہو گی؟" میں نے پوچھا۔

"مس ستانی نرائن ہماری پی اے ہے۔ تمہارا اسی سے واسطہ رہے گا۔"

"خدا کرے کہ تمہاری پی اے خوش شکل اور خوش مزاج ثابت ہو۔"

"اسے دیکھو گے تو دیکھتے ہی رہ جاؤ گے لیکن احتیاط کہ وہ بھی ہماری ہی کو ڈیکی ہے۔ اسے زیادہ سہانے اور لبھانے کی کوئی کوشش نہ کرنا ورنہ اپنی کمزوری ہتھیلی کی ایک ہی ضرب سے گردن توڑ دینے میں کمال رکھتی ہے۔"

"ان خرافات کے لئے میرے پاس بھی وقت نہیں ہو تا" میں نے سنجیدگی سے کہا "بات صرف اتنی سی ہے کہ بدشکل اور بد مزاج عورتوں سے مل کر میں کئی کئی دن تک خود کشی کے امکانات پر غور کرتا رہتا ہوں۔ اسی وجہ سے ایسی ملاقاتوں سے گریز کرتا ہوں۔ کوئی بڑی مجبوری آن پڑے تو اور بات ہے۔"

اس سے گفتگو کا خاتمہ خاصے پر جوش اور خوشگوار انداز میں ہوا تھا۔

"یہ کون سی پی اے کی بات ہو رہی تھی؟" ریسیور کریڈل پر رکھتے ہی مجھے ویرا کی جرح سے دوچار ہونا پڑ گیا کیونکہ وہ بے چاری صرف میری ہی گفتگو سن رہی تھی۔

"یہاں کراچی میں کوئی مس ستانی نرائن ہے۔" میں نے اسے ہلم سے انگلو کر کے وام ویال سے ہونے والی گفتگو کی تفصیل دہرانی شروع کر دی جو ویرا کے لئے حیرت اور دلچسپی کا باعث تھی۔

"تم واقعی اتنے پکے مکار ہو کہ وہ بے چارہ آخر تک تمہارا مقصد نہیں سمجھ سکا ہو گا" میرے خاموش ہونے پر وہ اپنے لئے نئی سگریٹ سلگا کر بولی تھی "تم نے گھیر گھار کر اپنے مطلب کی بات اس کے منہ سے اگلوا لی!"

"شطرنج میں حریف کے شاہ کو مارنے کے لئے ہر مہرے کو بیسیوں دفعہ آگے پیچھے لے جانا پڑتا ہے تب کہیں بازی قابو میں آتی ہے۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا "تو بے وہ بھی بہت مفید ثابت ہوا۔ آخر تک ینگ کیسی کے بارے میں معصوم اور انجان بنا رہا جب کہ میرا اندازہ ہے کہ نی کے کو سے واقف ہر شخص ینگ کیسی اور اس کے منصوبے سے نہ صرف پوری طرح باخبر ہے بلکہ اپنی اپنی بساط کے مطابق اس کا ہاتھ بٹانے کی کوشش بھی کر رہا ہے۔"

"اس کا مطلب یہ ہوا کہ اب تم ایسے تمام لوگوں کو اغوا کر کے ان کے ساتھ ایسا ہی سلوک کرو گے جو کرنل جیمسن پال کے ساتھ کیا گیا تھا؟" ویرا نے مجھے گھورتے ہوئے جھنجھلائے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"میں اتنا احمق نہیں ہوں" میں نے برا سا منہ بنا کر کہا۔ "میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ کرنل کو سلطان شاہ نے کسی پروگرام کے بغیر کو دکی سے اغوا کیا تھا۔ وام ویال اگر ان سوسے مسز ستانی نرائن کو کوئی نقصان پہنچا تو سفارت خانے والے بڑی آسانی سے یہ نتیجہ اخذ کر لیں گے کہ ٹی انہیں دخل کرانے کی کوشش کر رہی ہے۔"

"پھر تم کراچی میں ان کے آدمیوں کی نشاندہی میں اتنی دلچسپی کیوں لے رہے ہو؟"

میں نے پرسکون لہجے میں کہا "سیدھی سی بات ہے کہ میں یہاں اس سے ہر وقت مل سکتا ہوں۔ اس کے چہرے کے تاثرات سے اندازہ لگا سکتا ہوں کہ وہ سچ بول رہی ہے یا جھوٹ... اور پھر باتوں باتوں میں بلیک کیسی کا ٹھکانا بھی معلوم ہو جائے۔ خزانے کی بازیابی کے بعد میں اس کو ضرور بھگوں گا۔"

"میں یہ سمجھی ہوں کہ اب تم کیا کرنے ہو" یوں محسوس ہو رہا تھا کہ جیسے میری طرف سے اس کا ذہن صاف نہ ہوا ہو۔ ویرا کے ساتھ کچھ دیر تک ہلکی گپ شپ ہوتی رہی۔ میں دانستہ اسے چڑانے کی کوشش کرتا رہا۔ دراصل میں اس سے پچھوڑے کے لئے پیچھا چھڑانا چاہتا تھا تاکہ اخبار والوں کی خیر خبر لے سکوں۔

عملاً میں ہر محاذ پر اپنے لئے اور اپنے دوستوں کے لئے کام کر رہا تھا لیکن ویرا سے گہری دوستی ہونے کی بنا پر مجھے اس قتالۂ عالم کا تعاون بھی حاصل تھا۔ اسے اس بات کی ہوا بھی نہیں لگ سکی تھی کہ جن دنوں وہ کراچی میں میرے فون کی پابند ہو رہی تھی تو میں نے اس کا زور توڑنے کے لئے مافیا والوں سے معاہدہ کر لیا تھا۔

مقامی مافیا چیف، سیٹھ حبیب جیوانی کی کچھ اپنی قانونی مجبوریاں تھیں جن کی وجہ سے وہ منظرِ عام پر نہیں آ سکتا تھا پھر اسے مافیا کے وزن تھری کی نمبر بھی حاصل تھی جو مجھے اپنے ساتھ ملانے کے لئے خود پاکستان آیا ہوا تھا۔ اس تمام جوڑ توڑ کا نتیجہ یہ نکلا تھا کہ سیٹھ حبیب جیوانی مافیا کا مکمل چارج میرے حوالے کر کے خود ملک کے انتہائی شمالی علاقوں میں کہیں روپوش ہو گیا تھا کیونکہ جرمنی کے پولیس اور جیل کے حکام کو شبہ ہو گیا تھا کہ وہ جیل میں اپنے کسی ہم شکل کو پھنسوا کر فرار

وہاں سے فرار ہو گیا تھا۔ جیل سے اس کے فرار کی تیاری اور منصوبہ بندی مافیا کے بڑوں کی براہ راست نگرانی میں ہوئی تھی کیونکہ وہ لوگ منشیات کے اس باحیثیت مجرم کو پاکستان لاکر اس کی سرپرستی میں مافیا کی داغ بیل ڈالنا چاہتے تھے تاکہ پاکستان میں تیار ہونے والی کم لاگت مگر بہترین ہیروئن پر قابض ہو سکیں۔

سیٹھ حبیب کے لئے میری ذات اس وقت ایک ناگزیر مجبوری بن گئی جب جرمن جیل میں اس کا ہم شکل اتفاقی طور پر مرگیا اور اس کی لاش کا پوسٹ مارٹم کیا گیا تو یہ انکشاف ہوا کہ متوفی کے دانتوں کی تعداد اصل قیدی کے دانتوں سے زیادہ تھی اور پھر وہاں سے ماہرین پوری تیاریوں کے ساتھ مفرور قیدی کا کھوج لگانے کے لئے پاکستان آ گئے۔

پاکستان میں موجود مدر مافیا کے نمائندوں نے ان ماہرین کو دہشت گردی کے ذریعے خوف زدہ کر کے واپس لوٹنے پر مجبور کر دیا مگر احتیاطاً سیٹھ حبیب جیوانی کو بھی روپوشی اختیار کرنا پڑ گئی اور میں مافیا کے سارے وسائل پر پوری طرح قابض و متصرف ہو کر اسے ٹی کے سامنے لانے میں کامیاب ہو گیا۔

لیکن تازہ ترین خبریں میرے لئے تشویش ناک تھیں۔ مدر مافیا کی طرف سے اطلاع ملی تھی کہ جرمن جیل میں مرنے والے قیدی کی لاش سے مطلوبہ تعداد میں دانت غائب کر کے ریکارڈ میں سیٹھ حبیب جیوانی کو مردہ قرار دلوا دیا گیا تھا اور وہ اپنی روپوشی ختم کر کے کسی نئے نام سے منظر عام پر آسکتا تھا۔

مافیا ٹی سے کہیں زیادہ قدامت پسند اور روایتی تنظیم تھی۔ اس میں شمولیت کے لئے حلف لینا ہوتا تھا اور ایک بار حلف لینے کے بعد کوئی بھی شخص، عمر بھر مافیا سے روگردانی کرنے کا تصور بھی نہیں کر سکتا تھا۔

آزاد اور خود مختار رہتے ہوئے مجھے ہر قسم کی آزادیاں حاصل تھیں لیکن ایک بار سیٹھ حبیب جیوانی واپس آ کر میرے سر پر مسلط ہو جاتا تو میرے لئے مشکلات کا ایک لامتناہی دور شروع ہو سکتا تھا۔ ٹریڈ لائن کے دفتر سے میری طویل غیر حاضری پر مشتبہ ہو کر وہ کسی کو میری نگرانی پر بھی مقرر کر سکتا تھا۔ اس کے بعد جو کچھ ہوتا اس کا تصور کرنا بہت زیادہ مشکل نہیں تھا۔

دوسری طرف مجھے یہ تشویش ناک خبر بھی مل چکی تھی کہ میری تباہ کن سرگرمیوں پر قابو پانے کے لئے ٹی کے سربراہ جی لائیڈ نے مافیا کے سیرو ژان سے رابطہ کیا ہوا تھا۔ وہ دونوں عالمی مجرموں کے نامور معززین تھے اور ان کے درمیان اصولی طور پر ایک ملاقات طے ہو چکی تھی جس کا انعقاد یورپ کے کسی غیر جانبدار مقام پر ہوتا تھا۔ وہ دونوں ہی دردِ دل، مجبوریوں اور موت کے سوداگروں کی بھیانک تنظیمیں تھیں اور ان کے درمیان ایک قدر مشترک تھی کہ وہ پر امن بقائے باہمی پر یقین رکھتی تھیں اور جرائم کی آبیاری کی خاطر کبھی بھی قانون یا دوسری اصلاحی قوتوں کا سہارا لینے کی قائل نہیں تھیں۔

یہ طے کر لیا گیا تھا کہ دونوں بڑوں کی اس پہلی ملاقات میں مجھے بھی طلب کیا جاتا۔ وہاں میرا بیان سن لینے کے بعد جو کچھ ہوتا، وہ مجھے اپنے حق میں بہتر نظر نہیں آ رہا تھا۔ خاص طور پر سیٹھ حبیب جیوانی کے ذاتی مسائل حل ہونے کے بعد مافیا والوں کے لئے میری افادیت کم ہو کر رہ گئی تھی اور مجھے یہ نظر آ رہا تھا کہ سیرو ژان، جی لائیڈ سے خیر سگالی کے نئے اظہار کے طور پر اس ملاقات میں مجھے اس کے حوالے کر سکتا تھا۔

اس پریشان کن پس منظر میں میرے لئے مافیا کی سن گن لینا ناگزیر ہو گیا تھا۔

ویرا کے قتل ہو جانے کے بعد میں نے فوراً ہی فون پر سینڈو سے رابطہ ملایا۔ وہ کاروباری اوقات تھے، اس لئے ٹریڈ لائن کا دفتر کھلا ہوا تھا۔ آپریٹر نے فوراً ہی میری آواز پہچان کر سینڈو سے لائن ملا دی۔

"میں تمہاری طرف سے بہت پریشان ہوں باس۔" دعا سلام کے بعد اس کی تشویش آمیز آواز ابھری تھی۔ "مجھے کچھ علم نہیں کہ تم آج کل کہاں مصروف ہو اور کیسے مل سکتے ہو۔۔۔"

اس کے لب و لہجے میں مجھے ہلکی سی شکایت کا احساس ہوا۔

"اور میں نے غراتے ہوئے اس کی بات کاٹ دی۔ "معلوم ہوتا ہے کہ تم اپنے ہوش میں نہیں ہو سینڈو! یہ کب سے ضروری ہو گیا کہ میں اپنی نقل و حرکت اور مصروفیات سے تمہیں باخبر رکھا کروں۔ میں تمہارا ماتحت تو نہیں ہوں۔"

"میں معافی چاہتا ہوں باس!" اس کی سہمی ہوئی آواز ابھری۔ "میں جانتا ہوں کہ مجھے تم سے ایسی باتیں کرنے کی جسارت نہیں کرنی چاہئے لیکن مشکل یہ ہے کہ چیف شہر میں موجود ہے۔ وہ دفتر نہیں آیا لیکن کل شام سے اب تک وہ از کم دس مرتبہ فون کر کے تمہارے بارے میں پوچھ چکا ہے اور میں اسے کوئی معقول جواب نہیں دے سکا۔ اب تم خود میری پوزیشن اور مجبوریوں کا اندازہ لگا سکتے ہو۔۔۔"

"میں سمجھ رہا ہوں۔" میں نے اسی جھنجلاہٹ سے جواب دیا۔ "اسے بتا دینا کہ آج میں بہت مصروف ہوں۔ ہو سکا تو خود ہی اس سے بات کرلوں گا ورنہ کل دفتر آؤں گا۔"

"بات کرلو تو زیادہ بہتر ہے باس!" سینڈو کی آواز ابھری۔ "وہ تم سے رابطہ نہ ہونے کی وجہ سے وہ فون پر مجھے پھاڑ کھانے

رور رہا ہے..."

"تم نے اسے ان پیغامات سے آگاہ کر دیا ہے جو زان فطری نے میرے لئے بھجوائے تھے؟" میں نے ایک فوری خیال کے تحت اس کی بات کاٹ کر چبھتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"میں اسے آگاہ کرنا چاہتا تھا لیکن اس کا پہلا سوال تمہارے بارے میں ہوتا ہے اور میرا منفی جواب سنتے ہی اس کا پارہ چڑھ جاتا ہے۔ اس نے مجھے اپنی بات کہنے کا موقع ہی نہیں دیا۔"

"اس مال کا کیا بنا جو تم ابراہیم حیدری کے علاقے میں وصول کرنے کے بعد اپنے ساتھ نہیں لا سکے تھے؟" صورت حال سمجھ کر میں نے اپنی گفتگو کا رخ اس کی کارکردگی کی طرف موڑ دیا۔

"وہ مال محفوظ تھا کل میں نکال لایا تھا۔ تم اجازت دو تو اسے آگے بڑھا کر رقم وصول کر لوں۔ چیف کی غیر حاضری میں ہم یہی ایک نیکی کر سکتے ہیں اور وہ بھی ابھی ادھوری ہی ہے۔"

"یہ مال کراچی سے کیسے نکلے گا؟" میں نے اپنی معلومات میں اضافے کے لئے سوال کیا۔

"آج کل ایئرپورٹ محفوظ ہو گیا ہے۔ یہاں امریکن ماہرین اور تربیت یافتہ کتے باہر اسمگل ہونے والی ہیروئن کا سراغ لگانے پر مامور ہیں اس لئے مال کراچی پورٹ سے نکلے گا۔ آگے دوبئی سے کوئی دوسرا بندوبست ہے۔"

"مال کی ان ڈلیوری ہونے دو۔ یہ یاد رکھنا کہ جب تک چیف رفو نہیں آتا تم براہ راست مجھ ہی کو جواب دہ ہو۔" اس سے بات کرتے ہوئے میں نے کن انکھیوں سے جائزہ لیا کہ دریا اس وقت تک واپس نہیں لوٹی تھی۔ "اس لئے دھیمی آواز میں اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا۔" میں دریا اور دبئی پر آخری اور بھرپور ضرب لگانے کی تیاریوں میں مصروف ہوں۔ تمہیں معلوم ہے کہ اس سے میری کیسی خونریز دشمنی چل رہی ہے۔"

"تم وہیں ہو جہاں اس نے مسلح رکھا ہوا تھا؟" اسے سوال کرنے کا موقع مل گیا۔

"وہاں وہ مجھے اب تک زبح کرا چکی ہوتی۔ میں نے جو کچھ کہا ہے اسے دھیان میں رکھنا۔ اب کل صبح ہی دفتر میں تم سے ملاقات ہو سکے گی۔" اتنا کہہ کر میں نے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

سگریٹ سلگاتے ہوئے ہیروئن کی اسمگلنگ کی ہولی ترکیب میرے ذہن میں رینگ رہی اور میں بے اختیار مسکرانے لگا۔ ہیروئن کے انسداد کے لئے پاکستان میں دو ہیروئن

فوج میں برسر کار تھیں۔ امریکن اور تربیت یافتہ کتے۔ خواص کے اعتبار سے ان دونوں وہ دونوں ہی ایک جبڑی پر چل رہے تھے جس کی بنیاد خود غرضی اور مفاد پرستی پر استوار تھی۔

آئین میں دی گئی مخصوص آزادیوں کی بنا پر وہ اپنے ملک میں ہیروئن اور دیگر منشیات کے بڑھتے ہوئے استعمال پر کوئی سخت قدغن عائد کرنے سے گریز کرتے تھے لیکن دوسری طرف ہیروئن کے پیداواری سرچشموں پر پوری قوت کے ساتھ تمام ممکنہ پابندیاں عائد کرنے پر تلے رہتے تھے۔ یہاں معاشیات، آزم اسمتھ کے طلب اور رسد کے اٹل اصول پر اپنی آزاد اور خود مختار معیشت کو استوار رکھنے والے منشیات کی کھپت، اسمگلنگ، بڑھتے ہوئے استعمال اور اس کی ہلاکت خیزی پر وہ اٹل اصول عائد کرنے سے مسلسل چشم پوشی اختیار کرتے چلے آ رہے تھے۔

"بے وقوفوں کی طرح اکیلے بیٹھے ہوئے کیوں مسکرا رہے ہو؟" دریا کی آواز نے مجھے چونکا دیا۔ وہ میری بے خبری میں نہ جانے کب اپنے کمرے سے یہاں آ موجود ہوئی تھی۔

"سوچ رہا تھا کہ یہ مسز شانتی نرائن کہیں تمہاری بہن ثابت نہ ہو؟" میں نے بدستور مسکراتے ہوئے کہا۔ "رام ریال کی تعریف تو میں تمہیں سنا ہی چکا ہوں۔"

"تمہیں بھی ہر موڑ پر عورتیں ٹکرائی ہی رہتی ہیں؟" وہ میرے قریب جھجکتی ہوئی بولی تو اس کے الفاظ سے حسد اور رقابت کی ہلکی سی آنچ ظاہر ہو رہی تھی۔ "لیکن تم شانتی کے ساتھ صرف کام سے کام رکھو گے۔"

"جب میں نے اسلام آباد بات کی تو میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ اس تجسس کا اختتام کسی خوبرو خاتون کی ذات پر ہو گا۔ اب اسے راہ پر لانے کے لئے کچھ نہ کچھ دانہ تو ڈالنا ہی پڑے گا۔"

"کم از کم اس سے بات تو کرو۔ اب تک رام ریال تمہارے بارے میں اسے بریف کر چکا ہو گا۔ وہ بڑی شدت سے تمہاری کال کا انتظار کر رہی ہو گی۔" دریا نے مجھے اکسانے کی کوشش کی۔

"وہ اگر صرف شانتی ہوتی تو میں بڑے شوق سے اس سے ملتا لیکن وہ مسز بھی ہے۔ میں پرائی عورتوں سے دامن بچا کر چلنے کا عادی ہوں۔ اس سے میری ادھی مطلب نکالنے سے آگے نہ بڑھ سکے گی۔"

"ذرا یہ خیال رکھنا کہ اس سے آج شام کے لئے کوئی پروگرام نہیں بنانا ہے۔ آج ہمیں بلیک کیٹ ڈی سے بات

کرنے کی کوشش کرتا ہوں۔ اگر اسے جانو ماچھی کے آدمیوں کے بارے میں ذرا بھی بھنک ملی ہوئی تھی تو اب تک اسے ضرور پتا چل گیا ہوگا کہ ان پر کیا بیت چکی ہے۔ ویسے بھی شام کے اخبارات میں سب کچھ آجائے گا۔"

میں نے غور سے دیوا کی طرف دیکھا اور رام دیال سے ملا ہوا شانتی کا نمبر ملانے لگا۔

دوسری طرف سے کال اسی نے ریسیو کی تھی۔ اس کی ذات جو کچھ بھی رہی ہو، اس کی آواز میں صنف مخالف کے لئے بے پناہ جاذبیت اور مقناطیسی کشش موجود تھی۔

اس کی زبان سے اس کے نام کی تصدیق ہوتے ہی میں نے اپنا کوڈ ادا کیا اور اس نے فوراً ہی "طاقت کا دیوتا" کہہ کر گفتگو آگے بڑھانے کی راہ ہموار کردی۔

گفتگو کو ابتدا ہی سے رسمی ڈھرے سے ہٹانے کے لئے مجھے فوراً ایک بات سوجھ گئی "تم جیسی دلکش آواز والی خاتون کو دیوتا کے بجائے طاقت کی دیوی ہونا چاہئے۔"

اس کی جاندار ہنسی کی مترنم آواز ابھری "کوڈ ادا کرتے ہوئے خود میں نے بھی یہی سوچا تھا لیکن دیوی کہتی تو شاید تم میری شناخت ہی تسلیم نہ کرتے۔ رام دیال نے مجھے تمہارے اصولوں کے بارے میں اچھا خاصا لیکچر دے ڈالا تھا۔ ویسے اصل نام کیا ہے تمہارا؟ آدمی دلچسپ معلوم ہوتے ہو۔"

"ہماری دنیا میں کسی کا کوئی نام نہیں ہوتا۔ تم جو نام چاہو، مجھے دے سکتی ہو۔"

"تم میرے نام سے واقف ہو۔ لہٰذا تمہیں بھی اپنا نام بتانا چاہئے۔ میں ہر وقت تو تمہیں سنو۔ تری کا پجاری نہیں کہہ سکتی۔" اس نے نرم، دعوت انگیز اور مصلحت آمیز لہجے میں کہا۔

"پھر تم مجھے پنیروا کہہ سکتی ہو۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔

"تو کیا تم کوئی غیر ملکی ہو؟" اس نے مجھ پر فوراً ہی وہ سوال داغ دیا اور میرا اقرار سن کر حیرت زدہ لہجے میں بولی "غیر ملکی ہو کر بھی تم مجھ سے اچھی ہندی بول رہے ہو!"

"زبان سیکھنے کے بعد ہی مجھے یہاں کی ذمہ داری ملی ہے۔ ہمارے کام بھی سفارتی چینلز پر ہوتے ہیں۔" مجھے اس بے باک اور باتونی خاتون سے گفتگو میں دلچسپی پیدا ہوتی تھی "مجھ سے ملو گی تو تم یہ محسوس کئے بغیر نہیں رہ سکو گی کہ میرا رنگ روپ بھی یہاں کے باشندوں سے زیادہ مختلف نہیں ہے۔"

"مجھے بتایا گیا تھا کہ مجھے تمہارے اور اسلام آباد کے درمیان رابطے کا کام دینا ہے۔ تاہم ہم ایک دوسرے سے مل کر ہی اس بارے میں کوئی طریق کار طے کر سکیں گے۔"

"تمہاری چھٹی کس وقت ہوتی ہے؟" میں نے قدرے ملتفت لہجے میں سوال کیا۔

"کام کے لئے ہر وقت دفتر چھوڑ سکتی ہوں۔" اس نے فوراً ہی جواب دیا "تم چاہو تو میں اسی وقت کہیں بھی آ سکتی ہوں لیکن سچی بات یہ ہے کہ ملنے جلنے کا مزہ سورج ڈھلنے کے بعد ہی آتا ہے۔"

"پاکستان ایک خشک ملک ہے۔" میں نے معنی خیز لہجے میں کہا "جب سے یہاں امتناعی قوانین نافذ ہوئے ہیں شاموں کا رنگ روپ ماند پڑ گیا ہے۔ سورج ڈوب جائے تب بھی میں تو چائے یا کافی کی پیالی پر ہی گزارا کرتا ہوں۔"

"مجھے خوشی ہے کہ تم اچھا جمالیاتی ذوق بھی رکھتے ہو۔" میرے تبصرے پر وہ خوش ہوئی تھی "اچھے لوگوں کا ساتھ ہو تو کام بھی تفریح بن جاتا ہے۔ چاہو تو کل شام میرے فلیٹ پر آ سکتے ہو۔ وہاں مہمان داری کے سارے لوازمات ہوتے ہیں جو میں اپنے ذاتی ذخیرے سے پیش کرتی ہوں۔"

"ہم کل شام کو ہی ملیں گے۔" میں نے چند لمحوں توقف کے بعد کہا "میری مہمان داری بھی کچھ ایسی نہیں ہے۔ آج شام کو اگر میرا ذاتی پروگرام طے نہ ہوتا تو آج ہی تم سے ملتا۔ تم سے بات کرکے تم سے ملاقات کا شوق بھی ہو گیا ہے۔ تمہیں یہ تو معلوم ہوگا کہ ہمارا مقصد کیا ہے؟"

"فکر نہ کرو۔ ہم ایک دوسرے کے بہت کام آئیں گے۔ اپنی طرف سے میں بھی تھوڑے بہت اختیارات رکھتی ہوں جن کی وجہ سے مجھے بہت سی باتیں خود بخود معلوم ہوتی رہتی ہیں... پھر کل کا پروگرام کیا رہے گا؟"

"تمہارے شوہر شری نرائن تو دفتر کے بعد کی مصروفیات پر معترض نہیں ہوتے؟" میں نے جتانے کے لئے اس سے بہت ہی ذاتی نوعیت کا وہ سوال بھی کر ڈالا جو دیر سے میرے ذہن میں چبھ رہا تھا۔

میرا سوال پورا ہونے سے پہلے ہی وہ زندگی سے بھرپور انداز میں زور سے ہنس پڑی تھی "تم ان کی فکر نہ کرو۔ پاکستان میں اکیلی ہی آئی ہوئی ہوں اور یہاں کے سب میرے اپنے ہوتے ہیں۔"

"بس تو پھر کل دوپہر کو میں فون کرکے تمہیں بتا دوں گا۔" میں نے کہا۔

"فون نمبر کیا ہے تمہارا؟" اس نے روا روی میں سوال کیا تھا۔

"میرے کام کی نوعیت ایسی ہے کہ میرے ٹھکانے
...ئے بدلتے رہتے ہیں۔ فی الحال کام کرنے کے لئے تمہیں میری
...ن کال پر انحصار کرنا ہوگا۔ یہ بات تمہیں میری مجبوری سمجھ کر
...ول کرنا ہوگی۔"

"جب کل اپنے گھر جا ہی رہے ہو تو آج فون نمبر دے
...ں کیا حرج ہے؟" اس کے لہجے میں پہلی بار سرد سی سنجیدگی در
...ئی اس وقت مجھے محسوس ہوا کہ میری مخاطب کوئی عام سی
...ے عورت نہیں تھی۔

"ضروری نہیں کہ ہماری ملاقات وہیں ہو جہاں میں اس
...ت موجود ہوں" میں نے بھی سرد اور روکھے لہجے میں کہا۔
...لی ہول میں ہم نے ایک دوسرے کے اصولوں کا لحاظ نہ رکھا
...یہ کاروبار سرے سے چل ہی نہیں سکے گی۔ کیا تم میرے فون
...بر کے بدلے میں مجھے بلیک کیٹ ہی کا پتا یا فون نمبر بتا سکتی ہو؟"

"وہ ایک خبرا آدمی ہے" میں اپنی اور تمہاری بات کر رہی
...ا" اس نے کہا۔

"میرے اور تمہارے درمیان یہ پہلی گفتگو ہے۔ نہ میں
...مارا عاشق ہوں نہ تم مجھ پر فدا ہوئی ہو۔ پھر ہم ایک دوسرے
...ے یہ توقع کیسے کر سکتے ہیں کہ ہمارے لئے فریق ثانی اپنے
...ولوں سے انحراف بھی کر گزرے گا۔"

"ٹھیک ہے" اس کا لہجہ سنجیدہ اور سپاٹ رہا تھا "میں کل
...مان کل کا انتظار کروں گی۔"

وہ مجھ سے شاید کسی جواب کی توقع کر رہی تھی لیکن میں
...نے مزید کچھ کہے بغیر فون کا ریسیور کریڈل پر ڈال دیا۔

"آج تم نے واقعی میرا دل خوش کر دیا" ویرا میرے سامنے
...ٹھ مارتے ہوئے بولی۔

"کیوں آج کیا خاص بات ہو گئی؟" میں نے اپنا شانہ
...ہلاتے ہوئے حیرت سے پوچھا۔

"آج پہلی بار تم نے ثابت کیا ہے کہ تم عورتوں سے ہمیشہ
...ا مرعوب نہیں ہوتے۔ تمہاری دو ٹوک باتیں سن کر وہ لڑکی
...ی اپنے ہونٹ چباتی رہ گئی ہوگی۔ بعض عورتیں تو بس یہ
...جھتی ہیں کہ وہ جس مرد سے ذرا سا ہنس کر بات کر لیں وہی
...ھر کے کسی الو کی طرح ان کے پیچھے دم ہلاتا پھرے گا.... وہ کیا
...ہتی تھی تم سے؟"

"فون نمبر مانگ رہی تھی" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا
"تمہیں اتنی معمولی سی بات پر بغلیں نہیں بجانی چاہئیں۔
...ت ایجنٹوں کا کام ایسا ہوتا ہے کہ ان میں اخلاقی رمق بھی باقی
...ا رہتی۔ انہیں ابتدا سے ہی ہر قیمت پر مقررہ نتائج حاصل
...نے کی تربیت دی جاتی ہے خواہ اس کے لئے انہیں اپنے

جسم، مزاج اور خودی کو ہی داؤ پر کیوں نہ لگانا پڑ جائے۔" میں نے تو
اسے ذرا سی بات کہی تھی اگر وہ حقیقی معنوں میں سیکرٹ ایجنٹ
ہے تو کل ملاقات ہونے تک وہ ان ناخوشگوار تجربوں کو سرے
سے بھول چکی ہوگی کیونکہ میری ذات سے اس کے ملک کے
مفادات وابستہ نظر آنے لگے ہیں۔"

مجھے توقع تھی کہ سلطان شاہ جہانگیر کے ساتھ کرنل کی
لاش ٹھکانے لگانے کے بعد شام سے پہلے واپس نہیں آئے
گا اس لئے میں تیار ہو کر گھر سے نکل کھڑا ہوا۔

ویرا نے میرے ساتھ جانا چاہا تھا لیکن میں نے سختی سے
انکار کر دیا۔ اسے میں نے یہی بتایا تھا کہ مجھے اگلے روز مسز شانتی
نرائن سے ملاقات کے لئے تیاری کرنی تھی اس لئے میرا باہر
جانا ناگزیر تھا جب کہ مجھے اصل فکر سیٹھ حبیب جیوانی کی
طرف سے لاحق تھی۔ میں اندازہ لگا سکتا تھا کہ مجھ سے بات نہ
ہونے کی وجہ سے وہ کس قدر جھنجھلایا ہوا ہوگا۔

دفتر میں شاید عملے کے لوگوں کو اس دن بھی میری آمد کی
امید نہیں رہی تھی اس لئے میری صورت دیکھتے ہی وہاں
ہلچل سی مچ گئی مگر میں ان سب کو نظرانداز کرتا ہوا سیدھا اپنے
دفتر کی طرف بڑھتا چلا گیا۔

سیٹھ کے بارے میں ٹیلی فون آپریٹر سے پتا چلا کہ وہ فون
پر مجھ سے بات ہوتے ہی اپنے کام پر نکل کھڑا ہوا تھا۔

میں نے اپنے کمرے کے دروازے پر [illegible] آن
کر کے ڈائریکٹ لائن پر پہلی بار سیٹھ حبیب جیوانی کے گھر کا نمبر
ملایا تو میرا دل کنپٹیوں میں دھڑک رہا ہے۔

گھنٹی بجنے پر خوش قسمتی سے خود حبیب نے ہی ریسیور
اٹھایا تھا ورنہ میں سوچ رہا تھا کہ اس کی بیوی سے میں خود کو کن
الفاظ میں متعارف کرا سکوں گا۔

"میں ڈیلی بول رہا ہوں جیف" میں نے دھیمی آواز میں
کہا "مجھے معلوم ہوا ہے کہ تم شہر لوٹ آئے ہو۔"

مجھے پہچانتے ہی وہ ایک دم پھٹ پڑا "میں کل سے آیا
ہوں اور درجنوں بار تمہارے لئے فون کر چکا ہوں لیکن کسی کو
کچھ پتا ہی نہیں ہے کہ تم کہاں ہو اور کیا کر رہے ہو....
اختیارات مل جانے کا یہ مطلب نہیں ہوتا کہ آدمی بالکل ہی
خودسر اور بے لگام ہو جائے میں پوچھتا ہوں کہ پچھلے تین دن
سے تم کہاں غائب ہو؟"

"اس وقت میں اپنے دفتر میں ہوں" میں نے بجھے
ہوئے لہجے میں کہا "اتنی توہین آمیز باتوں سے تو بہتر ہوگا کہ
تم دفتر آکر مجھے اپنے ہاتھوں سے ذبح کر دو۔"

"یہ میری بات کا جواب نہیں ہے" وہ میرے شرافت...

لیفٹ ہینڈ نے حیرت سے سوال کیا۔
"لگتے ہیں تمہارا سو بار دروازے بند کر کے اندر محصور
ہو گیا ہے۔ اسے ڈر ہے کہ کہیں میں اس کی عزت نہ لوٹ لوں!"
اس نے انتہائی سنجیدہ لہجے میں کہا۔ "اور جہانگیر درانی کے بعد اپنی
بیوی کی خبر لینے کے لئے اسپتال چلا گیا تھا۔ دروازہ کھلوا کر پوچھو
کہ تمہاری سلطان بی بی زندہ ہے یا اس نے اپنی زندگی بچانے کے
لئے خودکشی کر لی ہے۔"
"یقیناً تم نے اسے ستایا ہوگا ورنہ اتنا بزدل بھی نہیں۔" ہجا؟
میں نے ایک بند دروازے کی طرف پیش قدمی کرتے ہوئے
کہا۔ "تم غیر ضروری طور پر اس سے مخاصمت مول لے رہی ہو۔"
"تم یقین کرو کہ میں نے کچھ نہیں کیا تھا بس اس سے
دوستی کرنے کی کوشش کی تھی جس سے وہ بدک گیا۔ میرا
خیال ہے کہ وہ مجھ سے بہت زیادہ خائف ہے۔"
سلطان شاہ نے میری کئی دستکوں کے بعد میری آواز
سن کر دروازہ کھولا تھا۔ اس کا منہ سوجا ہوا تھا۔ ڈیبرا نے توجہ
سے کچھ اعتراف تو نہیں کیا تھا لیکن سلطان شاہ نے بھی
اپنے مضحکہ خیز رد عمل کا کوئی سبب نہیں بتایا۔ میرے بار بار کے
اصرار پر صرف یہی کہتا رہا کہ ڈیبرا اس کے ساتھ بدتمیزی کر رہی
تھی۔
میری مداخلت پر دروازے کھل گئے لیکن سلطان شاہ
وہاں بیٹھنے پر آمادہ نہیں ہوا۔ جب کافی وقت برباد کرنے کے
باوجود بھی میں ان دونوں کے درمیان نئی جھڑپ کے اسباب
تلاش کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکا تو میں نے مجبوراً ڈیبرا ہی
کے ساتھ نشست جمائی کیونکہ نو بجے سے پہلے مجھے اس کے
ساتھ اس کے گھر جانا تھا تاکہ بلیک کیٹ لی کی طرف سے رابطہ
ہونے کی صورت میں اس سے تفصیلی بات چیت کی جا سکے۔
"تم نے مسز شانتی زائن کو اپنا نام ہیرو اک بتایا ہے جبکہ
بلیک کیٹ لی اچھی طرح جانتا ہے کہ تم زینی کے ساتھ مل کر
کام کر رہی ہو۔" اس کا ذکر آنے پر ڈیبرا بولی۔
"ضروری نہیں کہ تمہارے ساتھ صرف زینی ہی ہو۔" میں
نے اپنی بائیں آنکھ دبا کر کہا۔ "ہیرو اک دوسرا آدمی بھی
ہو سکتا ہے۔ یہ بھی لازمی نہیں کہ بلیک کیٹ لی اور شانتی میں
فوری طور پر کوئی رابطہ ہو سکے۔"
"لیکن آج ہم اس سے کیا بات کریں گے؟" ڈیبرا نے
گلاس خالی کرتے ہوئے سوال کیا۔
"اس سے ہونے والے سودے کی بنیادی شرط پر بات
ہو گی۔" میں نے رسٹ واچ دیکھ کر اپنی جگہ سے اٹھتے ہوئے
"وہ ابھی تک غزالہ سے ہماری بات کرانے میں ناکام رہا ہے
میرا خیال ہے کہ اب ہمیں اس نکتے پر زور دینا چاہیے تاکہ
وہ ادھر ادھر گھمانے کی کوشش کرے۔ ورنہ غزالہ کو لے کر کہیں
بات دور چلی جائے گی۔"
"ہر بات میں تم پھر اسے براہ راست بتاؤ گے یا ابھی سے یا
کرنا ہوگی؟" ڈیبرا کا لہجہ قدرے بدلا ہوا تھا۔
ان دونوں کے مراسم میں کشیدگی نہ ہوتی تو شاید سلطان
شاہ بھی ہمارے ساتھ چلنے پر اصرار کرتا لیکن اس وقت اس
نے ہمارے پروگرام میں ذرا بھی مداخلت نہیں کی اور ہم دونوں
کی کار میں وہاں سے روانہ ہو گئے۔
میں ڈیبرا کے ڈرائنگ روم میں لاسلکی آلات کے ٹھیک
ٹھاک کرنے میں مصروف ہو گیا اور ڈیبرا لباس تبدیل کرنے
کے لئے اپنی خواب گاہ میں چلی گئی۔
وہ شب خوابی کے سیاہ لبادے میں واپس آئی تو میری
نگاہیں اس کے وجود پر جم کر رہ گئیں۔ مسکراتی ہوئی ٹھیک
لئے میں نے کوئی تبصرہ نہیں کیا اور ڈیبرا دلآویز مسکراہٹ
کے ساتھ میرے قریب ہی بیٹھ گئی۔ سلطان شاہ کی سرکشی کی
میری تعریفی نگاہوں نے شاید اسے خاصا سہارا دیا تھا۔
ٹھیک نو بجے بلیک کیٹ لی اپنی مخصوص آواز کے ساتھ
لائن پر آ گیا۔
"ہم تمہاری آواز سن رہے ہیں۔" طے شدہ پروگرام
کے مطابق میں نے بات شروع کی۔ "ہم مال فراہم کرنے کے
لئے تیار ہیں لیکن تمہاری طرف سے ابھی تک خاموشی
ہے اور نہ ہی تم غزالہ سے ہماری بات کرانے میں کامیابی
حاصل کر سکے ہو۔"
"کرنل مینڈس پال کئی دن سے اپنے سفارت خانے
سے غائب ہے۔ آج شام ان لوگوں نے مایوس ہو کر کرنل
کی گمشدگی کی ایف آئی آر کٹوا دی ہے۔ مجھے شبہ ہے کہ وہ
مقامی خفیہ ایجنسی کے ہتھے نہ چڑھ گیا ہو۔"
"پھر تمہاری ضمانت کون لے گا؟" اس کے خاموش
ہونے پر میں نے سوال کیا۔
"اس کا جواب تم خود بھی جانتے ہو۔ تم میں سے کسی
نے رام دیال سے اس موضوع پر بات کی ہے۔ کرنل کے

پاکستان میں وہی میرے لئے ایسا کوئی بندوبست کر سکتا ہے۔ میں نے اس سے بات کی تو پتا چلا کہ تم لوگوں کے ذریعے وہ پہلے ہی حالات سے باخبر ہو چکا ہے ایک دو روز میں وہ ضمانت کا بندوبست کرا لے گا۔"

"اس نے تمہیں یہ بھی بتایا ہوگا کہ وقت کتنی تیزی کے ساتھ ہماری گرفت سے نکلا جا رہا ہے۔ دو مہروں سے بھی بات جیت چل رہی ہے۔ محض وعدوں اور امیدوں پر لاکھوں ڈالر کیش کے سودے ملتوی نہیں کئے جا سکتے۔"

"میری مجبوریوں کی خاطر تمہیں انتظار کرنا ہوگا۔" اس کے لہجے سے دباؤ ظاہر ہو رہا تھا۔

"لیکن کب تک؟ اور اگر کرنل کسی ایجنسی کی قید میں چلا گیا ہے تو تمہارا بنا بنایا کھیل بگڑ سکتا ہے۔ تشدد سے گھبرا کر وہ اپنی زبان کھول بیٹھا تو تمہارے ساتھ ہم بھی مصائب سے دوچار ہو جائیں گے۔"

"تمہیں آج سے صرف دو دن تک انتظار کرنا ہوگا۔ اڑتالیس گھنٹے گزرنے کے بعد آزادی ہوگی کہ تم اپنا اسلحہ اسرائیل کو دو یا عراق کے ہاتھ بیچ دو۔ رہا کرنل کا معاملہ تو میں پوری ذمے داری سے تمہیں یقین دلاتا ہوں کہ پاکستان میں ہماری حکومت کی طرف سے پرائیویٹ سیکرٹ ایجنٹ ہی بھیجے جاتے ہیں جو مر جانا گوارہ کر جائیں گے لیکن اپنی زبان نہیں کھولیں گے۔"

"یہ تمہارا مفروضہ ہے جس کی تصدیق یا تردید آنے والا وقت ہی کر سکے گا۔"

"تم لوگ میری توقع سے کہیں زیادہ مستعد اور فعال ہو۔" اس کی آواز میں ہلکی سی اداسی اتر آئی۔ "میں نے تم کو بتایا تھا کہ جانو ماچھی میرا آدمی ہے اس کا ہر آدمی میرا سپاہی ہے۔ ان میں ہر محلے اور ہر علاقے کے لوگ شامل ہیں جو اپنی روزی کے لئے جانو ماچھی کے غلام ہیں۔ اسلحہ ملنے پر جانو کی سربراہی میں وہ سب میرے لئے کام کریں گے۔ وہ سب اپنی ذات اور قوم سے قطع نظر میرے سپاہی ہیں اور تم آج نہایت بے دردی کے ساتھ اس کے سات آدمیوں کو ختم کر کے مجھے گہری زک پہنچائی ہے۔"

"کون سات آدمیوں کی بات کر رہے ہو؟" میں نے حیرت سے پوچھا اور میری وہ حیرت اس حد تک بجا تھی کہ ہم نے اپنے ہاتھوں سے چوکیدار سمیت صرف پانچ آدمی مارے تھے جب کہ وہ سات کی خبر سنا رہا تھا چنانچہ تو پھر بھی ڈیفنس میں اپنے ساتھیوں کے ہاتھوں مارا جانے والا ہو سکتا تھا لیکن ساتواں میرے لئے ناقابل فہم تھا۔

"شام کے اخبارات سے مجھے پتا چلا تھا۔" اس کی آواز ابھری۔ "ان میں صرف تین کو میں اچھی طرح جانتا ہوں۔ مجھے امید نہیں تھی کہ تم ان کی بو سونگھتے ہوئے ڈیفنس اور پھر فیکٹری بھی پہنچ جاؤ گے ورنہ میں اپنی کوششیں تیز کر کے جانو سے ہیر پھیر کی کوشش نہ کرو۔ میں جانتا ہوں کہ شہر میں تم لوگوں کے علاوہ کوئی ایسی بے رحمانہ کارروائی نہیں کر سکتا۔ جانو ماچھی کے آدمیوں سے تو پولیس والے بھی کتی کترا کر جاتے ہیں اور انہیں چھیڑنے کی ہمت نہیں کر پاتے۔"

"یہ کوئی شرم یا ندامت کی بات نہیں ہے اگر تم یہ کاربار ہمارے ہی کھاتے میں ڈالنے پر مصر ہو تو میں تم سے بحث نہیں کروں گا۔ تم نے ضمانت کے لئے تو اڑتالیس گھنٹے مانگ لئے لیکن غزالہ کے بارے میں ابھی تک خاموش ہو۔"

"وہ ساتوں تو مر گئے لیکن ولی محمد کے ساتھ مجھے اس بات کی خوشی ہے کہ اتنا بڑا آپریشن کرنے کے باوجود تم بچی کو اپنے قبضے میں لینے میں کامیاب نہ ہو سکے۔ شاید تمہیں ان لوگوں کے تیسرے ٹھکانے کا علم نہیں تھا۔ شام کے اخبار دیکھ کر میں ان کے تیسرے اور آخری ٹھکانے تک پہنچا جو خوبصورت مگر خونخوار لڑکی مراد کا گلا گھونٹ کر تمہارا اسلحہ سات تک پہنچا چکی تھی۔ جانو ماچھی کے ساتوں آدمی موت کے گھاٹ اتر گئے لیکن میری جیت یہ ہے کہ میری بروقت مداخلت سے لڑکی مراد کو قتل کر کے فرار نہیں ہو سکی۔"

اس کی زبان سے وہ انکشاف سنتے ہی میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ حیرت اور بے یقینی کی حالت میں میری آنکھیں بھی اس کی پیشانی پر جا جمی تھیں۔

"پھر اب کہاں ہے وہ لڑکی؟" میں نے اضطراری لہجے میں سوال کیا۔

"میری تحویل میں۔" اس کی آواز مجھے کسی گہرے کنوئیں کی تہ سے آتی ہوئی محسوس ہوئی اور یک بیک دوران خون تیز ہو کر میری کنپٹیوں میں ٹھوکریں مارنے لگا۔ "لو اب میں اپنی دوسری شرط بھی پوری کر رہا ہوں۔ اس سے بات کرلو۔" اس نے کہا تھا اور میں لا شعوری طور پر غزالہ کی آواز سننے کے لئے ہمہ تن گوش ہو گیا۔ اعصاب پر یکا یک ہی چنگاریں چھوڑنے والا تناؤ طاری ہونے لگا۔ وزیرا اضطراری طور پر صوفے سے اٹھ کھڑی ہوئی۔ غزالہ تک رسائی کی دوڑ میں بلیک کیٹ ٹی نے آج ہم سب کو پیچھے چھوڑ دیا تھا۔

"یہاں رہتے ہوئے میں کچھ بھی نہیں کر سکوں گا" اس نے بات سنبھالنی چاہی تھی۔

"پھر یہ سودا نہیں ہو سکے گا" میں نے اسے آنکھ دکھاتے ہوئے کہا۔

وہ فوراً ہی جھینپتے ہوئے لہجے میں بولا تھا "اس وقت ایسی شکوک کی باتیں نہ کرو۔"

"یہ شکوک تم خود ہی پیدا کرنا چاہ رہے ہو۔ ایسی حقیقی غلط آرائی کا یہ کون سا موقع ہے؟"

"ضمانت نہیں مل سکی تو بھی ہمارا سودا ضرور ہو گا" اس کی پراعتماد آواز ابھری۔

"تو کیا رقم کی پیشگی ادائیگی کا کوئی بندوبست کر لیا ہے تم نے؟"

"غزالہ میری حفاظت میں ہے۔ تم خود اس سے بات کر چکے ہو۔ اس کے ہوتے ہوئے تمہیں کسی نہ کسی حد تک میری ذات اور زبان پر بھروسا کرنا ہی پڑے گا۔"

"یعنی تم اسے اپنی قید میں رکھ کر ہمیں بلیک میل کرو گے؟"... میں نے درشت لہجے میں پوچھا۔

"یہ تمہارے اپنے الفاظ ہو سکتے ہیں، میرا ایسا کوئی ارادہ نہیں ہے۔"

"بالکل یہی ارادہ ہے" میں نے غصیلے لہجے میں کہا "ہم تمہیں اسلحہ فراہم کر دیں گے تو تم غزالہ کو ہمارے حوالے کرو گے۔ غزالہ کے تمہارے قبضے میں ہونے سے یہ بات کہاں ثابت ہوتی ہے کہ سودے کی قیمت کی ادائیگی کے معاملے میں تم نیک نیت ہو یا اتنی بڑی رقم ادا کرنے کی حقیقی استطاعت بھی رکھتے ہو؟"

"سوال سیدھا سا ہے۔ تم مجھے سارا مال ایک کیمپ میں دو گے اور تمہیں ساری رقم کے سوٹ کیس اسی وقت تمہارے حوالے کر دوں گا۔ بجلی کیمپ سے ملتے ہی میں غزالہ کو تمہارے حوالے کر دوں گا۔ تمہاری رقم بھی تمہیں مل جائے گی اور تم میری نیک نیتی کے قائل ہو جاؤ گے۔ اس سے آگے مجھے کچھ نہیں کہنا ہے گا اور تمہیں دام ملتے رہیں گے۔ غزالہ کو پہلی ڈیل ہونے تک اپنا مہمان رکھوں گا۔ اور وہ بھی صرف اس وقت جب رام دیال ضمانت فراہم کرنے میں ناکام ہو جائے" اس کا لب و لہجہ حد سے زیادہ مکارانہ ہو گیا تھا "وہ اپنا کام پورا کر لیتا ہے تو میں ایک لمحے کے لئے بھی غزالہ کو اپنے پاس نہیں روکوں گا۔ تو تم اور مرد یار عورتوں سے بیزار سے اور یک رہا ہوں۔ خود تم نے بھی غزالہ کو مرار کی بے جان لاش کے زخموں پر آخری زور آزمائی کرتے ہوئے دیکھ لیا ہوتا تو شاید تمہارے ذہن سے اس کے حسن و جمال کا طلسم کئی دن کے لئے کھو جاتا۔"

"اتفاق سے اگر تمہیں کچھ کہی رہا ہے تو تمہیں یہ بات زیب نہیں دیتی کہ تم ہمارے ذاتی معاملات پر بھی تبصرے کرو" میں نے روکھے لہجے میں کہا۔

میری بات پر وہ فوراً ہی شرمندہ ہو گیا "میں معذرت چاہتا ہوں۔"

جب تک غزالہ اس کی دسترس سے باہر تھی، وہ اپنی ملک دشمن سرگرمیوں کے لئے سراسر ہمارا محتاج تھا۔ ہم پر اس کا کوئی زور نہیں تھا۔ وہ چپ ہو رہے کہ ہم سے ہتھیار اور اسلحہ خریدنا چاہ رہا تھا لیکن ہم اپنی مرضی کے مالک تھے۔ ہم نے اس پر کرنل مکھن پال کی ضمانت فراہم کرنے کی شرط عائد کر کے ایک اعتبار سے خود ہی کرنل کو موت کے گھاٹ اتار دیا تھا۔ اس سے آگے اگر رام دیال نئی دہلی سے ہماری مطلوبہ ضمانت کا بندوبست کرا دیتا تو دوسری بات تھی ورنہ ہم آزاد تھے لیکن بدقسمتی سے غزالہ کی صورت میں ایک اہم کارڈ اس کے ہاتھ لگ گیا تھا اور صاف نظر آ رہا تھا کہ وہ اپنی اس کامیابی سے پورا پورا فائدہ اٹھانے پر تلا ہوا تھا۔ مجھے محسوس ہو رہا تھا کہ شاید اس نے رام دیال کو اپنی کوششیں عارضی طور پر معطل کرنے کی ہدایت ہی نہ کر دی ہو۔

"تمہارے اڑتالیس گھنٹے پرسوں پورے ہوں گے۔ پھر اسی وقت بات ہو گی" میں نے کہا۔

"لیکن ہم کل رات بھی بات کریں گے۔ ہو سکتا ہے کہ کام بن جائے" وہ بولا۔

"کل ہم دونوں مصروف ہیں" میں نے دو ٹوک لہجے میں کہا "کل کوئی بات نہیں ہو سکتی۔"

"شاید تم میری کسی بات سے ناراض ہو گئے" اس کا لہجہ مصالحانہ ہو گیا "تمہیں معلوم ہے کہ میں اپنی کوششوں سے دیر سے ہی سہی رسائی حاصل کرنے میں کامیاب ہوا تھا۔ میرے لئے یہ پتا لگانا مشکل نہیں ہو گا کہ کل تک واقعی تمہارا کوئی پروگرام ہے یا تم مجھے ٹالنے کی کوشش کر رہے ہو۔"

اس کا نرم لہجہ اپنی جگہ لیکن اس کی بات اشتعال دلانے والی تھی اس لئے میں فوراً ہی بھڑک گیا "تم حد سے تجاوز کر رہے ہو۔ ہم لوگ اس شہر میں تمہارے باج گزار نہیں ہیں جو اپنے ہر قول اور فعل میں تمہاری خوشنودی کا خیال رکھیں۔ اگر تم نے یا تمہارے کسی آدمی نے اب ہمارے قریب آنے کی کوشش کی تو ہم بے رحمی سے اسے ذبح کر ڈالیں گے۔ شاید تم بھول گئے ہو کہ میری اور دردانہ کی پشت پر جس کی وہ قوت ہے جس سے ہر ایک لرزتا ہے۔"

اس نے میری کسی بھی بات کا جواب دیے بغیر کہا "اچھا تو اب تم سے پرسوں ہی بات ہو گی۔ میں اس مرحلے پر بات بڑھا کر کوئی بدمزگی پیدا کرنا نہیں چاہتا۔"

گفتگو کا سلسلہ ختم کر کے میں نے سسٹم آف کر دیا تاکہ ویرا سے بات کر سکوں۔

"غزالہ تو ہر بار چکنی مچھلی کی طرح پھسل کر ہمارے ہاتھوں سے نکل جاتی ہے" میرا کام ختم ہو جانے پر ویرا نے ایک گہرا سانس لیتے ہوئے مایوسانہ لہجے میں کہا۔

"مقدر کی بات ہے کہ ہم اس قدر کشت و خون کر کے بھی اسے حاصل نہ کر سکے اور بلیک کیٹ لی نے کسی جدوجہد کے بغیر اسے اپنا قیدی بنا لیا" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا "مجھے پورا یقین ہے کہ اب رام دیال دم دکھا دے گا اور بلیک کیٹ لی پہلی کیپ ملنے تک غزالہ کو اپنی قید میں رکھے گا۔"

"جانو ماچی کے ٹھکانوں تک تو ہم نے رسائی حاصل کر لی تھی لیکن بلیک کیٹ لی کا سراغ ملنا مشکل ہے۔ اسے تو تم نے ٹی کی تنظیم اور قوت کی دھونس دے ڈالی لیکن یہاں تم نے اپنے ہاتھوں سے ان دونوں چیزوں کو تباہ کر دیا ہے۔ میں اکیلی تو کچھ بھی نہیں کر سکتی۔ اب ہمیں تحمل سے مناسب وقت کا انتظار کرنا پڑے گا۔"

"ہو سکتا ہے کہ مسز شانتی نرائن سے ہمیں کچھ مدد مل سکے" میں نے امید ظاہر کی۔

"اس کا مطلب یہ ہوا کہ شانتی سے ملاقات سود مند ثابت نہ ہوئی تو مجھے اسلحہ کی زیلی کے بارے میں اپنے بڑوں سے رجوع کرنا پڑے گا۔ بابرت صرف میری ہدایت پر دہلی یہاں تمہیں بھیجا جائے گا اور مجھے فکر لاحق ہو چکی ہے کہ میں دوبارہ باہر والوں سے کسی بھی سلسلے میں رابطہ کروں گی تو وہ مجھ سے تی الائیڈ کے لئے میرے مشن کے بارے میں کریدنے کی کوشش کریں گے جس کے لئے میرے پاس کوئی جواب نہیں ہو گا۔"

"اس میں میرا کیا قصور ہے؟" میں نے بے چارگی سے سوال کیا۔

"نہ ہو لیکن وہاں تو یہی سمجھا جا رہا ہو گا کہ میں پاکستان آ کر بدل گئی ہوں۔"

میں نے حیرت سے اسے گھورتے ہوئے پوچھا "اس کی وجہ کیا ہو سکتی ہے؟"

اس نے شانے اچکا کر میری طرف دیکھا اور تیز لہجے میں بولی "وہ سیٹلائٹ مائیکروفون سے میری مصروفیات کی نگرانی کر رہے تھے۔ تم نے اسے تباہ کر کے وہ رابطہ ہی منقطع کر دیا۔ انہیں تشویش تو ضرور ہوئی اور پھر میں نے بھی یہاں آنے کے بعد سے اب تک ان لوگوں میں سے کسی سے رابطہ نہیں کیا ہے۔"

"سیٹلائٹ مائیکروفون تمہارے کمرے میں تمہاری لاعلمی میں چھپایا گیا تھا۔ تم خود ہی انہیں اپنے کمرے میں کسی مشتبہ ہا سکتی آنے کی موجودگی کی خبر نہ سکتی ہو۔ کہہ دینا تمہاری جنجر بھاڑ کے تہ خانے میں وہ آلہ یک جلی کر جاتا۔ اس کہانی کے بعد کوئی بھی تم سے کوئی سوال نہیں کرے گا۔"

"تم نہیں بتانا دنیا کا سب سے آسان کام ہے۔ اب اس معاملے کو تو مجھے ہی بھگتنا ہو گا۔ بظاہر میں اس مائیکروفون سے انجان بن سکتی ہوں لیکن میری اس بے خبری پر کوئی اعتماد نہیں کرے گا۔ ٹی کے بڑوں کو اپنے اعلیٰ اختیارات کی رو سے بعض ایسی چیزوں اور رازوں تک بھی رسائی ہو جاتی ہے جو اصولاً ان کے علم میں نہیں آنے چاہئیں۔ سیٹلائٹ مائیکروفون کی کارکردگی میں ڈیلاس میں انہیں دکھا چکی تھی۔"

"وہ بعد کی باتیں ہیں۔ جب وقت آئے گا تو دیکھا جائے گا۔ فی الحال تو میرے ذہن پر شانتی نرائن سوار ہو کر رہ گئی۔ اب میری تمام امیدیں اس کی ذات سے وابستہ ہو کر رہ گئی ہیں۔ وہ بھی بلیک کیٹ لی نے تم سے جو کچھ کہا ہے اس سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ اگر اس کی نیت خراب ہو رہی ہے تو وہ تک رام دیال کو بھی اپنے ارادوں سے آگاہ کر چکا ہو گا تاکہ اس سے براہ راست بات کریں تو وہ ہم کو اصل کہانی سے نہ کر دے اور اگر وہ ایسا کر چکا ہے تو یقین رکھو کہ رام دیال شانتی نرائن کو بھی بریف کر چکا ہو گا اور وہ ہمارے کسی کام آ سکے گی۔ اگر وہ تم سے ملی بھی تو تمہیں گمراہ کرنے کی کوشش کرے گی۔"

میں نے ایک بڑا سا قہقہہ لگایا "تو اب میں کون سا سادھو ہوں! پھر تو خوبصورت اور دل نواز عورتوں سے مل کر تو شیخ کا بھی گمراہی کے لئے مچلنے لگتا ہے۔"

"تم نے بھی عجیب سیمابی طبیعت پائی ہے" وہ گھورتے ہوئے ملامت آمیز لہجے میں بولی "ابھی غزالہ کے فراق میں گھلے جا رہے تھے اور اب شانتی سے ملنے کی امید لگا رہے ہو۔ تمہاری طبیعت کے اسی تلون سے شاید جنجر آیا ہے۔ اگر اس وقت وہ موجود ہوتا تو یقیناً تم سے پڑا ہوتا۔"

سلطان شملہ کے ذکر پر میں چونک پڑا "باتوں باتوں میں وہ قصہ تو بھول ہی گیا تھا۔ تنہائی میں تم نے اس سے کیا حرکت کی تھی کہ وہ خود کو کمرے میں محصور کر لینے پر مجبور تھا؟ وہ خاصا شرمسار اور جھینپا ہوا نظر آ رہا تھا۔ اسی وجہ سے میں نے اس سے بھی زیادہ بازپرس نہیں کی۔"

اس بار وہ ہنستے ہوئے بے پروایانہ لہجے میں بولی "تھی اسی سے تم پوچھ لینا۔ جنجر بھاڑ کے بعد بات ہاتھا پائی اور پھر مشتی تک پہنچ گئی تھی۔ میرا اندازہ ہے کہ آج کے واقعے کے بعد ہمیشہ کے لئے ہم دونوں کے تعلقات بہتر ہو جائیں

دراصل میں آج سے پہلے اس کے غضب کا اندازہ نہیں لگا سکی تھا۔ "تم مجھ سے کچھ چھپا رہی ہو؟" میں نے اس کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے کہا۔

وہ شوخ لہجے میں بولی "میں کسی سے کچھ نہیں چھپاتی۔ جو کچھ ہوا تھا، وہ میں نے تمہیں بتا دیا۔ اس سے آگے کی خبر اس کی آنکھوں میں پڑھنے کی کوشش کرنا۔"

وہ بہت ضدی اور ہٹ دھرم تھی۔ میں نے اندازہ لگا لیا کہ وہ اس موضوع پر اس وقت مزید زبان نہیں کھولے گی۔ اس لئے میں نے چلنے کا ارادہ کیا تو وہ بھی میرے ساتھ ہی اٹھ گئی۔

"تم کہاں چلیں؟" میں نے تیکھے لہجے میں سوال کیا۔

"اب میں بڑی حد تک تمہاری پارٹی میں شامل ہو چکی ہوں اس لئے مجھ سے دور بھاگنے کی کوشش بے سود ہیں۔ میں جاننا چاہتی ہوں کہ سلطان نے کیسٹر آئل پی کر کیا کارنامہ سر انجام دیا ہے؟"

"جہانگیر اس معاملے میں بہت جذباتی ہے۔ اس کے سامنے یہ الفاظ نہ دہرانا ورنہ وہ زندگی بھر کے لئے تمہاری صورت سے بے زار ہو جائے گا۔"

وہ مجھے چیلنج کرنے والے انداز میں بولی "وہ سلطان شاہ کی نقل ضد ہے۔ میری اصلیت سے آگاہ ہوتے ہی مجھ پر ریشہ خطمی ہوا جا رہا تھا۔ تم اسے بار بار نہ ٹوک رہے ہوتے تو وہ میرے پیر چاٹ رہا ہوتا۔"

اس سے میرے مراسم بہت دوستانہ اور بے تکلفانہ تھے لیکن جہانگیر اور سلطان شاہ اس کی وجہ سے قدرے ذہنی دباؤ کی حالت میں رہتے تھے، اس لئے میں اسے ساتھ لے جانے پر آمادہ نہیں تھا لیکن اس کے اصرار کے سامنے مجھے ہتھیار ڈالنے پڑے اور وہ اپنا گھر مقفل کر کے میرے ساتھ وہاں سے روانہ ہو گئی۔

وہ اس وسیع و عریض مکان میں برقی حفاظتی نظام اور برقی تالوں کے حصار میں تنہا رہتی تھی۔ چند روز پہلے تک اسے گمان تھا کہ اس مکان کا حفاظتی نظام ناقابل تسخیر تھا۔ اس کی خلوت میں کسی اجنبی کی مداخلت بعید از قیاس تھی۔ لیکن بلیک کیٹ لی نے، اس کی لاعلمی میں، اس کے ڈرائنگ روم میں خفیہ مواصلاتی نظام نصب کر کے اس کے اعتبار کو خاصی ٹھیس پہنچائی تھی مگر پھر بھی ویرا کا خیال تھا کہ ہر شخص بلیک کیٹ لی کی طرح اس کے مکان میں رسائی حاصل نہیں کر سکتا تھا اس لئے اس نے پھاٹک پر بجلی قفل کے علاوہ کوئی اور احتیاط ضروری نہیں سمجھی تھی۔

اس وقت ہم دونوں ایک ہی کار میں سفر کر رہے تھے۔ میں خود ڈرائیو کر رہا تھا۔ ویرا خوشگوار باتیں کر رہی تھی اور بظاہر ہمیں کوئی خطرہ لاحق نہیں تھا لیکن بلیک کیٹ لی سے ہونے والی تازہ ترین گفتگو کی وجہ سے میں لاشعوری طور پر بہت زیادہ چوکنا تھا، اس لئے میں نے ابتدا ہی سے اس کار کو بھانپ لیا جو ایک گلی سے نکل کر ہمارے پیچھے روانہ ہوئی تھی۔

ہیڈ لیمپس کی تیز روشنی کے پیچھے رات کے اندھیرے میں چھپی ہوئی کسی کار کا رنگ اور ماڈل وغیرہ دیکھنا ناممکنات میں سے تھا، اس لئے میں نے ابتدا ہی سے عقب نما آئینے میں مسلسل ان دونوں چمکتے ہوئے ہیڈ لیمپس پر اپنی نگاہ رکھی تاکہ تعاقب کے بارے میں میرے شبہے کی تصدیق یا تردید ہو سکے۔

چند بے مقصد موڑ گھومنے اور گلیوں کی سڑکیں ناپنے کے بعد جب میں نے دوبارہ اپنی کار مین روڈ پر نکالی تو پیچھے آنے والی کار بدستور ہمارے پیچھے آ رہی تھی۔ میری ڈرائیونگ سے شاید وہ بھی اندازہ لگا چکا تھا کہ میں اپنے تعاقب سے باخبر ہو چکا ہوں لیکن اس نے بھی ڈھٹائی اختیار کر لی اور ہم سے اپنا فاصلہ بڑھانے یا ہیڈ لیمپس گل کرنے کے بجائے مسلسل اسی فاصلے سے ہمارے پیچھے آ رہا جو اس نے ابتدا ہی سے قائم رکھا ہوا تھا۔

کافی دیر بعد ویرا کو میری حرکات کا اندازہ ہو سکا تھا اور اس نے چونک کر مجھ سے پوچھا تھا "تمہیں کیا ہو گیا ہے۔ سیدھے راستوں کے بجائے گلیوں میں کیوں بھٹک رہے ہو؟"

"تم اپنی گفتگو میں مست اور بے خبر ہو جبکہ ایک کار ہمارا پیچھا کر رہی ہے۔"

میرے انکشاف پر اس نے چونک کر اپنی گردن پیچھے گھمائی تھی اور تعاقب میں آنے والی کار کا جائزہ لیتے ہوئے پر تشویش لہجے میں بڑبڑائی تھی "تو بلیک کیٹ لی نے اپنی دھمکی پر عمل کرنا شروع کر دیا ہے۔"

"میرے لئے یہ تعاقب بہت زیادہ خیال انگیز ثابت ہو رہا ہے" میں نے کہا۔

میرے لہجے نے اسے مزید چونکا دیا "کیوں؟ کیا اس تعاقب میں کوئی خاص بات نظر آ رہی ہے؟"

"خاص ہی نہیں، خاص الخاص کہو" میں نے کہا "میں ٹائمنگ پر غور کر رہا ہوں۔"

ویرا نے اس اثنا میں اپنے بیگ میں سے بھرا ہوا پستول نکال کر گود میں رکھ لیا تھا۔ وہ بولی "کھل کر بات کرو، میں تمہارا مطلب نہیں سمجھ سکی۔ کس ٹائمنگ پر غور کر رہے ہو تم؟"

"بلیک کیٹ لی سے ہماری گفتگو کو ختم ہوئے [illegible] منٹ ہی گزرے ہوں گے کہ ایک کار نے ہمارا پیچھا کرنا شروع کر دیا۔ میں شرط لگا سکتا ہوں کہ ہم تو ابھی روانہ ہوئے

مرنے تک رک جانے کا فیصلہ کیا تھا اس لئے راستہ کھلتے ہی وہ
درمیان کے قریب رکتا ہوا دوسری گاڑیوں سے آگے نکل گیا
تھا اور دیکھتے ہی دیکھتے میرے اور اس کے درمیان صرف دو
گاڑیاں رہ گئی تھیں۔

ویرا نے ڈرائیور کو شاید اپنی خوش اخلاقی سے زیر کر لیا تھا
کیونکہ اس کی ٹیکسی اپنی قطار سے داہنی طرف نکل کر رینگ
رہی تھی اور واضح طور پر مجھ سے پیچھے بلکہ تعاقب کرنے والے
کے پیچھے آتا جا رہی تھی۔

محمد علی جناح روڈ پر آنے تک تینوں گاڑیوں کی ترتیب
میرے پروگرام کے مطابق ہو چکی تھی۔ صدر کے چوک کاٹتے
ہوئے علاقے میں موڑ گھومتے ہوئے میں نے یہ دیکھ لیا تھا کہ
میرا تعاقب کرنے والی گاڑی گہری سبز نسان کار تھی جس پر
کراچی ہی کی نمبر پلیٹ لگی ہوئی تھی۔ میں اپنی پوری کوشش
کے باوجود اس کا نمبر نہ پڑھ سکا لیکن مجھے امید تھی کہ وہ پہلو
ویرا نے نگاہ میں ضرور رکھا ہوگا۔ اس تعاقب سے یہ اوز نتیجہ
نکالا جا سکتا تھا کہ کم از کم کار کے نمبروں کے سہارے ہم کسی سمت
میں کوئی کارروائی ضرور کر سکتے تھے اور اس طرح انہیں بلیک
میل کا کوئی نہ کوئی سراغ مل سکتا تھا۔

نمائش کا چوراہا گھوم کر میں قائد اعظم کے مزار کے سامنے
سے گزرتا چلا گیا۔ پچھلی گاڑی کو روکنے کے لئے میرے ذہن
میں قائد اعظم کے مزار سے آگے داہنی طرف مڑنے والی
سڑک سے بہتر کوئی مقام نہیں تھا کیونکہ وہاں داہنی طرف مزار
قائد کے احاطے کی دیوار اور کوٹھی بنگلا دور تک چلا گیا تھا اور
بائیں طرف بلند دیوار اور درختوں میں گھرے ہوئے تاریک اور
وسیع احاطوں میں ایسے مکانات واقع تھے جو باہر سے بالکل
ویران اور سنسان نظر آتے تھے۔

اس سڑک پر گھومتے ہوئے سبز نسان میری کار کے بالکل
پیچھے تھی۔ میں نے موڑ کاٹتے ہوئے کار کو سڑک کی داہنی
جانب رکھا پھر بہت تیزی سے سائیڈ کاٹتے ہوئے اپنی کار کو اس
طرح بائیں طرف دبایا کہ سبز کار والا کوشش کے باوجود مجھ سے
آگے نکلنے کی ان کوششوں میں کامیاب نہ ہو سکا۔

اسی لمحے میں پیچھے سے ویرا کی ٹیکسی بھی سر پر آ گئی۔
میں دروازہ کھول کر نیچے اترنا ہی چاہتا تھا کہ پیچھے سے
ٹھک کی ایک مدھم سی آواز کے ساتھ بے آواز شعلہ فضا میں
چمکا ہوا میری کار کی طرف آیا اور باڈی میں سوراخ ہو گیا۔
میں نے نیچے اترنے کا ارادہ ترک کر کے اپنا پستول سنبھال
لیا۔

سبز نسان والا سائلنسر لگے ہوئے پستول سے فائر کر رہا تھا۔
اس نے یکے بعد دیگرے مزید تین فائر کئے۔ میری گاڑی کا ایک
پچھلا ٹائر دھماکے سے پھٹ گیا۔ اس کے ساتھ سبز نسان حرکت
میں آ گئی۔

گولیوں کی اس بوچھاڑ میں میرے لئے زیادہ سر ابھارنا
خطرناک ہو سکتا تھا کیونکہ سبز کار والے کو بچنے کا فائدہ حاصل
ہو چکا تھا۔ میں نے بس اتنا دیکھا کہ تاریکی میں کوئی باریش
شخص اس کی ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھا ہوا تھا۔ میں چاہتا تو پیچھے
ہوتے خطرے کی پروا کئے بغیر اس کا تعاقب جاری رکھنے کی کوشش
کر سکتا تھا لیکن میں جانتا تھا کہ میری وہ کوشش بے سود ہوتی
البتہ مجھے یہ حیرت تھی کہ ویرا کی طرف سے کیوں خاموشی
اختیار کر لی گئی تھی؟

چند ہی لمحوں میں مجھے اپنی اس ناقابل فہم پہیلی کا جواب
بھی مل گیا۔

ویرا بری طرح ہانپتی ہوئی پوری رفتار سے دوڑتی ہوئی
میری طرف آ رہی تھی۔ ایک عظیم جثے انسانی ہیولا اس کا تعاقب
کر رہا تھا۔ میں نے یہ سمجھنے میں کوئی غلطی نہیں کی کہ وہ ٹیکسی
ڈرائیور تھا۔

"اس وحشی کو روکو" اس نے دروازہ کھول کر میرے برابر
والی نشست پر گرتے ہوئے بڑی خوف زدہ آواز میں کہا۔
"اندھیرے میں ٹیکسی روکتے ہی اس نے میرے ساتھ دست
درازی کی کوششیں شروع کر دی تھیں..."

لمحہ بھر میں وہ پوری صورت حال میری سمجھ میں آ گئی۔
ویرا کے دل پھینک رویے نے ڈرائیور کو اس کے کردار کے
بارے میں کسی سنگین غلط فہمی میں مبتلا کر دیا تھا۔ سبز کار کے
پیچھے اندھیرے میں ٹیکسی روکتے ہوئے اسے گمان گزرا ہوگا
کہ اس کے ہاتھ آیا ہوا پنچھی اب اس کی ٹیکسی سے نکل کر سبز
کار والے خریدار کے ساتھ چلا جائے گا۔ اس لئے اس نے
کرائے سے پہلے ہی ویرا سے اپنی خدمات کا خراج وصول کرنے
کی بے باکانہ کوششیں شروع کر دیں جس کی وجہ سے ویرا سبز
کار والے کو گھیرنے کے سلسلے میں اپنا رول ادا نہیں کر سکی۔
اس کے لئے یہی کافی تھا کہ وہ ٹیکسی سے نکل بھاگی تھی۔

ہم دونوں میں سے کسی کو اپنے دھماکا خیز پستولوں سے فائر
کرنے کا موقع نہیں ملا تھا۔ سبز کار والے نے جو تین فائر کئے
وہ بے آواز تھے اور کھٹ کھٹ کی آوازیں سن کر کوئی عام آدمی
فائرنگ کا اندازہ نہیں لگا سکتا تھا اس لئے ڈرائیور کو وہاں رونما
ہونے والی سنگین صورت حال کا سرے سے ادراک ہی نہ
ہو سکا تھا اس لئے وہ اپنی ہوس پرستی میں مبتلا رہا۔

میں پستول تان کر اپنی سیٹ سے نکلا تو ڈرائیور آستین
سے اپنا منہ پونچھتا ہوا ویرا والے دروازے پر طبع آزمائی کی
تیاری کر رہا تھا۔ اس کا چہرہ تمتما رہا تھا اور اب ... ہونے
والی جسمانی پھٹکار نے اس کا چہرہ مسخ کر کے رکھ دیا تھا
وہ آدمی نہیں اپنے شکار کا پیچھا کرتا ہوا ... رکھ رہا ہو۔

میرے ہاتھ میں پستول دیکھ کر اسے پسینا آ گیا تھا۔ "یہ ہمارا عورت ہے۔ اسے باہر نکالو" اس نے پستول پر سے نظریں ہٹائے بغیر کمزور آواز میں اپنا جان دار مطالبہ پیش کیا۔

"یہ اپنے باپ کی نہیں ہے تو تمہاری کیسے ہو سکتی ہے!" میں نے آگے بڑھتے ہوئے کہا اور وہ بے چارہ الٹے قدموں پیچھے کی طرف سرکنے لگا۔ اس وقت مجھے اس پر ترس بھی آ رہا تھا۔ وہ جوان اور بہت صحت مند نوجوان تھا۔ میں اندازہ لگا سکتا تھا کہ ویرا اسے کیسی لچھے دار باتوں میں الجھا کر تعاقب پر آمادہ کر سکی ہوگی۔

"تم اس کا باپ تو نہیں ہو سکتا" اس نے مجھے گھورتے ہوئے پُریقین لہجے میں کہا "اس نے ہم کو سبز گاڑی کا پیچھا کرنے اور بعد میں ہمارا ڈیرے پر چلنے کا وعدہ کیا تھا..."

"ضرور کیا ہوگا... مگر اب تم کو صرف کرائے پر گزارا کرنا ہوگا" میں نے مصالحانہ لہجے میں کہا "یہ تھوڑی سی کریک ہے۔ گھر سے باہر نکل کر ہر ایک سے ایسے ہی اول فول وعدے کرتی ہے اور بعد میں اسے حدود آرڈیننس کے تحت پولیس والوں سے پکڑوا دیتی ہے۔ اس کی باتوں پر جاؤ گے تو کرائے سے ہاتھ دھونے کے علاوہ کوڑے بھی کھانا پڑیں گے۔"

میری اس صاف بیانی پر وہ صرف منہ چلا کر رہ گیا لیکن کچھ کہہ نہ سکا۔

"یہ لو" ویرا نے کار سے اتر کر سو روپے کا نوٹ اس کی طرف بڑھاتے ہوئے کہا "یہ تمہارے کرائے سے بہت زیادہ اور تمہارا انعام ہے۔ خیر عورتوں کی باتوں پر آئندہ کبھی بھروسا نہیں کرنا۔"

میرے داہنے ہاتھ میں بھی پستول تھا اس لئے اس نے مزید کسی بحث کا ارادہ ترک کر دیا اور تنفر آمیز انداز میں ویرا کے ہاتھ سے نوٹ جھپٹ کر زیر لب کچھ بڑبڑاتا ہوا اپنی ٹیکسی کی طرف بڑھ گیا۔

مجھے خطرہ تھا کہ سبز کار والا کہیں چکر کاٹ کر دوبارہ ادھر نہ آ نکلے اس لئے میں نے فوراً ہی انجن اسٹارٹ کر کے اپنی کار آگے بڑھا دی تاکہ کسی محفوظ علاقے کی گلی میں سکون سے ٹائر بدل سکوں۔

"تم نے اسے بہت آسانی سے نکل جانے دیا؟ اور یہ تمہاری کار کچھ لہرا کیوں رہی ہے؟" ویرا نے اپنے بال سمیٹتے ہوئے پہلے ملامت آمیز اور پھر قدرے حیرت زدہ لہجے میں سوال کیا تھا۔

"آسانی اس لئے کہہ رہی ہو کہ تم ٹیکسی ڈرائیور کے ساتھ موج اڑا رہی تھیں" میں نے تلخ لہجے میں کہا "وہ مجھ پر بے آواز پستول کا پورا میگزین خالی کر کے بھاگا ہے۔ غنیمت ہے کہ میری کھوپڑی کے بجائے کار کا صرف ایک ٹائر ہی فلیٹ ہوا ہے' ورنہ تو تمہیں اس ڈرائیور سے بچانے والا کوئی نہ ہوتا۔"

"اوہ خدا!" وہ ان لمحوں کو یاد کرتے ہوئے ایک جھرجھری لے کر بولی "یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے اس نے مجھے نگل ہی لیا ہو۔ میں تو اسے سلطان شاہ کی طرح بے ضرر انسان سمجھ کر اس سے بے تکلفانہ گفتگو کرتی چلی گئی تھی..."

میں نے غصیلے لہجے میں اس کی بات کاٹ دی "پانچوں انگلیاں یکساں نہیں ہوتیں۔ سلطان شاہ کے قبیلے میں تمہیں ایسے نوجوان بھی ملیں گے جو خوبصورت عورتوں کو قتل کر کے کھانے کے شوقین ہوتے ہیں۔"

وہ بے اختیار ہنس پڑی اور اسی ترنم ریز ہنسی کے دوران بولی "تم مبالغہ کرنے پر آؤ تو زمین اور آسمان کے قلابے ملا کر رکھ دیتے ہو۔ جس عورت نے ان علاقوں میں ایک رات گزاری ہو' وہ تو آنکھیں بند کر کے تمہاری باتوں پر ایمان لے آئے گی۔ سالم عورتوں کو قتل کر کے کھانے کا تصور تو آدم خور قبیلوں میں بھی نہیں رہا ہوگا۔"

"اس کی گاڑی کا نمبر کیا تھا؟" میں نے ایک بار پھر گلی میں کار گھماتے ہوئے سوال کیا اور ویرا نے میری توقع کے عین مطابق فوراً ہی سبز کار کا نمبر دہرا دیا جو کراچی ہی کا تھا۔

"مجھے یقین نہیں تھا کہ اس میں بلیک کیٹ بی یا اس کا کوئی آدمی سوار تھا" وہ اپنی بات جاری رکھتے ہوئے بولی "وہ دراز ریش معمولی سا آدمی تھا اور کار میں اکیلا ہی تھا۔ اگر تم اس کی بے آواز فائرنگ کی کہانی نہ سناتے تو میں یہی سمجھتی کہ تمہاری عدم توجہی سے ہم اصل کار کو نظر انداز کر گئے تھے۔"

"تم اندھیرے میں اس کی ایک ہلکی سی جھلک ہی دیکھ سکی تھیں" میں نے اس کی تائید کی "شاید تم بھول گئیں کہ اس نے خود ہی پاکستان کے کسی سرحدی قصبے میں برسوں کی ریاضت کا ذکر کیا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ اس نے لوگوں کو بے وقوف بنانے کے لئے کسی پیر یا مولوی کا روپ دھارا ہو۔ مذہب اور مذہبی شخصیتوں کے معاملے میں عام لوگ بہت سادہ لوح ثابت ہوتے ہیں اور نہایت آسانی سے بے وقوف بن جاتے ہیں۔"

"تم عام لوگوں کی بات کرتے ہو" وہ ہنستے ہوئے بولی "حکیم محسن خان کی ہیروئن فیکٹری کے قیام کے زمانے میں میں نے تمہارے ایک وزیر کو تیمرگرہ کے پہاڑوں میں ایک ننگ دھڑنگ مجذوب کے پاؤں دابتے دیکھا ہے۔ وہ دراصل گڑگڑا کر اس مجذوب سے بس ایک ہی سوال پوچھ رہا تھا کہ آنے والے بحران میں اس کی وزارت باقی رہے گی یا نہیں۔ اگر بلیک کیٹ بی تمہارا مقامی روپ بنا بیٹھا ہے تو پھر اس کا کام بہت آسان ہوگا۔ بہتر ہے بار بار سوچ کر ضعیف العقا

مقامی ... اس کے گرویدہ ہوں گے اور اسے گھر بیٹھے اہم ذرائع سے خبریں پہنچاتے ہوں گے۔"

میں نے کچھ سوچتے ہوئے اپنی کار فٹ پاتھ کے کنارے کھڑی اور کار جیک پر چڑھا کر پھٹا ہوا ٹائر بدلنے میں مصروف ہو گیا جو گولی لگنے سے اس بری طرح پھٹا تھا کہ مرمت سے بے نیاز ہو گیا تھا۔

"بلیک کیٹ بی کی اس وقت کی جھڑپ میرے لئے ناقابل فہم ہے" ویرا نے میری مدد کرتے ہوئے تشویش آمیز لہجے میں کہا "اس کے تیور کچھ بگڑے ہوئے سے نظر آتے ہیں یا پھر اس کی نیت خراب ہو گئی ہے۔"

"میرا بھی یہی اندازہ ہے" میں نے ناکارہ ٹائر اتار کر فاضل ٹائر چڑھاتے ہوئے جواب دیا "تم اخبارات پڑھنے کی عادی نہیں ہو لیکن یہ شوق میری ہمیشہ کی کمزوری ہے۔ پتہ چلتا ہے کہ بلیک کیٹ بی نے متوقع سیاسی تبدیلیوں کی وجہ سے اپنا پلان کچھ بدل دیا ہو۔ چور، ڈاکو عام شہریوں کو ہراساں کر کے پولیس وغیرہ سے تو لڑ سکتے ہیں لیکن منظم اور پیشہ ور فوجیوں کے سامنے زیادہ دیر تک نہیں ٹھہر سکتے..."

"تو کیا ڈاکوؤں وغیرہ کے خلاف کسی فوجی ایکشن کا پلان بن رہا ہے؟" اس نے میری بات کاٹ کر تجسس بھرے لہجے میں سوال کیا "وہ اپنے آدمیوں کو ایسی ہی کسی صورت حال کے خلاف مسلح کرنا چاہ رہا تھا۔"

"ابھی صرف اخباری افواہیں ہیں۔ یقین کے ساتھ کچھ نہیں کہا جا سکتا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے مقامی حکام نے بلیک کیٹ بی کی سازش کا سراغ لگا لیا ہے اور اس کی تیاری سے پہلے ہی اس کے حواریوں کو تہس نہس کرنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔ بلیک کیٹ بی نے ہمیں دو دن کا وقت دیا ہے۔ میرا خیال ہے کہ اس وقت تک واضح صورت حال سامنے آ جائے گی۔"

کار کا ٹائر تبدیل کر کے تازہ ترین واقعات پر اپنا اپنا تبصرہ کرتے ہوئے ہم دونوں جہانگیر کے گھر پہنچے تو وہاں خوشی کا سماں طاری تھا۔ گھر کی تمام روشنیاں جل رہی تھیں۔ چوکیدار سے لے کر اندر کے ملازمین تک سب ہی مسرور نظر آ رہے تھے اور سب سے بڑی بات یہ تھی کہ اندر سے طاقتور ڈیک کے اسپیکروں کے ذریعے ایک مشہور مغنیہ کے ایک طربیہ نغمے کے بول باہر تک گونج رہے تھے۔ ویرا نے مسکراتے ہوئے معنی خیز نظروں سے میری طرف دیکھا لیکن منہ سے کچھ نہیں بولی۔

ہم کار سے اتر کر برآمدے کے زینے بھی طے نہ کرنے پائے تھے کہ جہانگیر اندر سے دوڑتا ہوا آیا اور مجھ سے بغل گیر ہو گیا اور فرط جذبات سے تقریباً رندھی ہوئی آواز میں بولا۔

"یار! اللہ نے مجھ پر بڑا کرم کیا۔ سلمیٰ کی گود میں ایک چاند جیسا بیٹا کھیل رہا ہے اور دونوں کے ساتھ سب کچھ نارمل رہا ہے۔"

میں نے نہایت گرمجوشی کے ساتھ اسے اپنی بانہوں میں بھینچ کر اس خوشخبری پر مبارک باد دی۔ میرے بیچے سے الگ ہو کر وہ ویرا کی طرف مڑا تو اس نے ویرا سے مصافحے کے لئے اپنا ہاتھ بڑھایا لیکن ویرا نے اس کے گلے سے لگ کر اس کے رخسار پر مبارکباد کا بوسہ دے کر نہ صرف اسے بلکہ مجھے بھی حیران کر دیا۔

وہ ایک جذباتی فضا ہو گئی تھی۔ ویرا کی پشت میری طرف تھی لیکن اس کے شانے پر سے جہانگیر کا چہرہ میری طرف تھا۔ ویرا کے نرم و نازک وجود کے گرد اپنے ہاتھ حمائل کرتے ہوئے جہانگیر کے چہرے پر دوران خون کا دباؤ جس رفتار سے بڑھا اس سے میں نے اندازہ لگا لیا کہ وہ اس غیر متوقع اور غیر متوقع کی اس خوشگوار گرمجوشی سے پوری طرح لطف اندوز ہوا تھا۔ ویرا نے خود ہی اس کی طرف پیش قدمی کی تھی اس لئے کئی لمحوں تک اس نے بیزاری کی کوئی علامت ظاہر نہیں کی لیکن جب اس کی پشت پر جہانگیر کی مضبوط کلائیوں کا دباؤ بڑھنے لگا تو وہ کسمسا کر اس سے الگ ہو گئی۔

"مبارکباد کا بہت بہت شکریہ مادام!" اس نے ویرا کی طرف اپنے سر کو خم دے کر بھرائی ہوئی آواز میں کہا تھا "تم واقعی دنیا کی سب سے زیادہ خوش مزاج اور فراخ دل خاتون ہو۔"

"میں ہمیشہ ایسا ہی رہنا چاہتی ہوں مگر بعض لوگ میرے جذبوں کی قدر نہیں کرتے۔ مجھے خوشی ہے کہ ایک اچھے شوہر کے بعد آج تم ایک باپ بھی بن گئے ہو۔ آج رات ہم اس خوشی کا جشن منائیں گے۔"

جہانگیر کا چہرہ کھل اٹھا۔ تازہ ترین خوشگوار واقعے کے بعد ویرا کی وہ پیشکش اس کے لئے دعوت سے کم نہیں تھی۔ وہ ہم سے آگے آگے اندر داخل ہوا تھا۔ ویرا شوخ نظروں سے میری طرف دیکھ کر مسکرائے جا رہی تھی۔

"کبھی کبھی تم اپنے آپ سے باہر ہو جاتی ہو۔ اب وہ ساری رات شراب پی کر تمہیں اپنے ساتھ نچاتا رہے گا۔ میں تم دونوں کا ساتھ نہیں دے سکوں گا۔ مجھے کچھ کام سرانجام دینے ہیں۔"

"سلطان شاہ خفا ہو رہے گا۔ تم اپنے کام میں لگ جاؤ گے تو دو آدمی کیا خاک جشن منائیں گے" وہ برا سا منہ بنا کر مصنوعی غصیلے لہجے میں بولی تھی "وہ تو واقعی میری منی پلید کر ڈالے گا۔"

"مجھے بلیک کیٹ بی کی کار کے نمبروں پر کچھ کام کرنا ہے" میں نے دانت پیستے ہوئے کہا "تمہاری کھوپڑی پر جب شیطان سوار ہوتا ہے تو تم برے اور بھلے کی تمیز تک کھو بیٹھتی ہو۔"

"جب تم خود بے لگام ہونے لگتے ہو تو کسی کو اپنی حرکتوں پر اعتراض تک کرنے کا موقع نہیں دیتے۔ تمہیں اندازہ

نہیں ہے کہ برسوں کے صبر آزما انتظار کے بعد جب آدمی اچانک باپ بنتا ہے تو اس کے کیا جذبات ہوتے ہیں؟ میں نے تو اپنی جانب سے جہانگیر کی اس خوشی میں اپنی شرکت کا اظہار کرنا چاہا تھا۔ تم اسے جو چاہو، سمجھ لو۔"

مجھے اس کی وکیل پر غصہ آگیا اور میں نے ترش لہجے میں کہا "تم تو اس طرح جہانگیر کی وکالت کر رہی ہو جیسے تم دسیوں مرتبہ ایسے تجربات سے گزر چکی ہو۔ کتنے بچے ہیں تمہارے؟"

"تم زیادہ سے زیادہ کبھی یاد نہیں چار، ان کی صحیح تعداد یاد نہیں۔" [illegible]

وہ بے حیائی سے ہنسنے لگی۔

"اور دوسری بات یہ کہ کوئی انسان کبھی اچانک باپ نہیں بنا کرتا" میں نے اسی لہجے میں اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا۔ "ٹیسٹ ٹیوب کا رواج آجانے کے بعد بھی ابتدائی چند مرحلے کے بعد بچہ بیشتر عرصہ اپنی ماں کی کوکھ میں ہی پروان چڑھتا ہے"

اس نے قہقہہ لگاتے ہوئے میری بات کاٹ دی "ایسے دعوے نہ کرو۔ بچہ مردہ پیدا ہو تو آدمی باپ نہیں بن جاتا۔ ولدیت زندہ بچوں کی ہی گنی جاتی ہے۔ پیدائش سے پہلے کسی کو بچے کی جنس کا علم ہوتا ہے اور نہ زندگی یا موت کا۔ اس لئے وہ لمحہ گزر جانے کے بعد آدمی کو اچانک خوشی آتا ہے تو وہ اولاد سے ایک دم خود کو باپ کے زمرے میں شامل پاتا ہے...."

اسی وقت جہانگیر دور سے بھاری آواز میں خفا ہوا دوبارہ کمرے میں لوٹا اور خوش دلانہ لہجے میں بولا "یہ کس کے باپ کی باتیں ہو رہی ہیں؟ اس وقت تو ہمیں ہلکی پھلکی باتیں کرنا چاہئیں۔"

میں نے اس کا موڈ صحیح پٹڑی پر لانے کی نیت سے کہا "بابا نہیں، باپ کی بات ہو رہی تھی۔"

"تم تصور..." ویرا نے پرجوش انداز میں مجھے خاموش کر دیا اور جہانگیر کی طرف دو قدم آگے بڑھ کر بولی "میں جہانگیر سے خود ہی پوچھ لیتی ہوں۔ تمہیں اور مجھے اس حقیقت کا پتا چل جائے گا جس سے ابھی تک ہم دونوں دوچار ہی نہیں ہوئے ہیں۔ جہانگیر ہماری بحث سے لاعلم ہے، اس لئے اس کا جواب بھی بے لاگ اور ایماندارانہ ہوگا۔"

اس نے تھوڑا سا توقف کیا اور مجھے خاموش پاکر دوبارہ جہانگیر سے مخاطب ہوئی "یہ بتاؤ کہ تمہیں اپنا باپ بننا اچانک محسوس ہوا ہے یا یہ خوشی بتدریج تم تک پہنچی ہے؟"

جہانگیر نے ایک لمحے کے لئے باری باری ہم دونوں کے چہروں کا جائزہ لیا۔ جیسے بات کے رخ کا اندازہ کرنا چاہ رہا ہو۔ پھر جھجکتے ہوئے بولا "سچ پوچھو تو یہ خوشی اچانک ہی ہے۔ کسے پتا تھا کہ بیٹا ہوگا اور وہ بھی صحت مند اور خوبصورت! یہ خبر تو لیبر روم سے باہر آنے والی سسٹر ہی سنا گئی ہے۔ اس سے پہلے کسی کو کچھ پتا نہیں ہوتا۔"

ویرا، جہانگیر کو دعوت دے چکی تھی۔ جہانگیر پر سرمستی کی سی کیفیت طاری تھی اس لئے ان دونوں نے مدہوشی کے لوازم کے ساتھ محفل سجالی۔ میں بھی بے دلی سے ان کے ساتھ بیٹھ گیا۔

میرا ذہن مسلسل بلیک کیٹ ٹی میں الجھا رہا۔ ویرا کے ڈرائنگ روم میں اعلیٰ مواصلاتی آلات نصب کر کے اس نے خود کو ناقابل تسخیر اور پراسرار ثابت کیا تھا۔ اس کی طاقت اور وسائل سے میں بھی مرعوب ہو گیا تھا لیکن تھوڑی دیر پہلے پیش آنے والے واقعات نے اس کا بھرم ختم کر کے رکھ دیا۔

اس نے ہم سے اگلے دن بات کرنے کی خواہش ظاہر کی تھی لیکن میں نے مسز شائستہ ترابی سے ملاقات کے پیش نظر معذرت کر کے اس کو مزید ایک دن بعد کا وقت دیا تھا۔ بلیک کیٹ ٹی نے اسی وقت کہا تھا کہ وہ اپنے وسائل سے میری مصروفیت کی نوعیت معلوم کر کے خود ہی یہ اندازہ لگالے گا کہ مجھے واقعی کوئی حقیقی مصروفیت درپیش تھی یا میں نے بہانہ کر کے اسے ٹالنے کی کوشش کی تھی۔ اس نے جب اپنے وسائل کی بات کی تھی تو مجھے اسی وقت اندازہ ہو گیا تھا کہ وہ اپنے کسی کارندے کو ہمارے تعاقب پر مامور کر کے ہماری نقل و حرکت پر کڑی نظر رکھنے کی پوری کوشش کرے گا۔

اس وقت ہم دونوں میں سے کسی کو یہ شبہ بھی نہیں ہو سکا تھا کہ بلیک کیٹ ٹی خود ہی باہر اپنی کار میں واکی ٹاکی ٹرانسمیٹر پر ہم سے بات کر رہا تھا اور خود ہی ہمارا پیچھا کرنے کا ارادہ رکھتا تھا۔

اس نے ٹرانسمیٹر پر غزالہ سے ہماری بات کرائی تھی۔ اس لئے یہ امر یقینی تھا کہ غزالہ بھی اس کے ساتھ گاڑی میں موجود تھی۔ غزالہ کے لب و لہجے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ اپنی مرضی سے بلیک کیٹ ٹی سے تعاون نہیں کر رہی تھی بلکہ اس نے بلیک کیٹ ٹی کا حوالہ ایک نقاب پوش کی حیثیت سے دیا جب کہ ہم دونوں نے سبز کار میں واضح طور پر باریش شخص بے نقاب دیکھا تھا۔ جو ہم پر بے آواز اسلحے سے فائر کرتا ہوا فرار ہونے میں کامیاب ہو گیا تھا۔

ان حقائق کی روشنی میں دو ہی امکانات نظر آتے تھے۔ اول یہ کہ سبز کار میں بلیک کیٹ ٹی کے ساتھ اس کا کوئی ساتھی بھی موجود رہا ہو جس نے غزالہ کی آنکھوں پر پٹی باندھ کر اسے قابو کیا ہو۔ جب بلیک کیٹ ٹی نے مناسب سمجھا تو غزالہ سے اسی حالت میں یا اس کی آنکھوں سے پٹیاں اتار کر میری بات کروادی۔ غزالہ نے اسے نقاب پوش بتایا اس لئے کہا ہو کہ اس نے قید ہونے کے بعد اسے نقاب میں دیکھا اور اس نے آواز بچانے کی [illegible] صورت میں [illegible]

[illegible] ہم سے تصادم کے وقت غزالہ اور [illegible]

"کل تو میں خود بھی مقامی رجسٹریشن آفس سے سارے کوائف نکلوالوں گا۔ مجھے صبح ہونے سے پہلے یہ معلومات درکار ہیں۔ صبح میرا شکار 'چہرہ کھلا چھوڑ کر' پرواز کر جائے گا۔"
میں نے اندازہ لگایا۔

دوسری طرف سے فوری طور پر کوئی جواب نہیں آیا۔ میرے کڑے مطالبے نے شاید اسے گہری سوچ میں ڈال دیا تھا۔ چند ثانیوں کے بعد اس کی آواز دوبارہ ابھری تو اس کے لہجے میں نمایاں تبدیلی رونما ہو چکی تھی۔ "باس! تم واقعی باس ہو۔ تم نے بڑی آسانی کے ساتھ مجھے مشکل میں ڈال دی ہے۔ کام تو تم نے بہت چھوٹا سا بتایا ہے لیکن وقت کی پابندی عائد کر کے تم نے اسے چیلنج بنا دیا ہے۔ مگر میں بھی پیچھے ہٹنے والا نہیں ہوں۔ اس وقت کوئی وعدہ تو نہیں کروں گا۔ لیکن اپنی کوششوں میں کوئی کسر نہیں چھوڑوں گا۔ ہو سکتا ہے کہ تھوڑی ہی دیر میں مجھے سرخروئی حاصل ہو جائے۔"

میں نے سوال کیا "کوئی آدمی ہے تمہاری نگاہ میں جو یہ کام کر سکے؟"

"ایک دو جاننے والوں کو تلاش کروں گا ورنہ رجسٹریشن آفس کے دو چار تالے توڑنا پڑیں گے۔" وہ اپنی دانست میں تمام امکانات پر غور کر رہا تھا۔

"تم اس قابل تو ہو نا کہ باہر نکل کر قاعدے سے گاڑی چلا سکو؟ کہیں کوئی سپاہی تمہیں نہ روک لے۔ آج کل شرابی حدود آرڈیننس کے تحت گرفتار کئے جاتے ہیں۔ [illegible] گرفتاریوں پر اخبارات بھی نمایاں خبریں چھاپتے ہیں۔ [illegible] کر سمگلنگ کے لئے ایسی کوئی بھی خبر خوشگوار ثابت نہ ہو گی۔"

وہ ترنگ میں بولا "تم میری بالکل فکر نہ کرو۔ مجھے آدھی بوتل پینے کے بعد نشہ ہونا شروع ہوتا ہے۔ ابھی تو میں نے دو تین ہی پیگ لئے ہیں۔ پھر بھی تم نے یاد دلایا ہے تو نکلنے سے پہلے سکنجبین پی کر خوشبو والا پان کھالوں گا۔ کسی کے باپ کو بھی مجھ پر کوئی شبہ نہیں ہو سکے گا۔"

میں نے اسے یہ جتانا ضروری سمجھا کہ اس وقت بھی اس کی زبان پر لکنت طاری تھی۔ مجھ سے گفتگو کی ابتدا کرتے ہوئے وہ اپنا مدعا ظاہر کرتے ہوئے الفاظ کا تلفظ تک برقرار نہیں رکھ پا رہا تھا۔ اگر اس کا دعویٰ تھا کہ وہ نشے میں نہیں تھا تو مجھے اسے قبول کرنے میں کیا تامل ہو سکتا تھا۔ مجھے غرض صرف اس بات سے تھی کہ وہ مجھے سیز کار کے مالک کا پتا لا دے تاکہ میں بلیک کیٹ لی تائی 'پارلیش دہرے کے شکنجے میں پھندا ڈال کر 'غزالہ کو اس کے چنگل سے رہا کرا سکوں۔

میں نے اس کی حوصلہ افزائی کرتے ہوئے کہا "یہ اچھی بات ہے کہ تم نشے میں نہیں ہو لیکن پھر بھی باہر نکلنے سے پہلے احتیاطی تدابیر اختیار کر لو گے تو کسی خسارے میں نہیں رہو گے۔"

"اگر میرا دل اوب بھی گیا تو میں تم کو خبر کیسے دوں گا؟" اس نے پوچھا۔

میں نے لمحہ بھر کے لئے سوچا اور پھر نہایت اطمینان سے جہانگیر کے فلیٹ کا نمبر دہرایا۔ عارضی طور پر حالات بگڑ گئے رہے ہوں گر وہ سب ناگزیر سمجھوتوں کی پیداوار تھے۔ بنیادی حقائق یہ تھے کہ شی کی طرح ابتدا سے ہی میرا نظریاتی اختلاف تھا۔ شی سے اپنا پیچھا چھڑانے کی جگہ کسی جدوجہد میں میں آسمان سے گر کر کھجور میں اٹکا تھا۔ ژان تھری نے میرا ہمدرد اور دوست بن کر نہایت مکاری اور چالاکی کے ساتھ مجھے مافیا میں شامل کیا تھا۔ ان میں سے کسی کو بھی میں دیدہ دانستہ ایسی کوئی اہمیت جا سکتا تھا جو آگے چل کر میرے یا میرے دوستوں اور خیرخواہوں کے لئے مصائب کا باعث بن سکتی تھی۔

ویسے تو دیر او کے خلاف خونریز محاذ آرائی کے دنوں میں ہینڈو اور اس کے آدمیوں نے جہانگیر کا گھر بھی دیکھ لیا تھا۔ انہیں معلوم تھا کہ میں نے وہاں عارضی پناہ لی ہوئی تھی اور وہیں سے مورچہ بند ہو کر دیر او کو نیچا دکھانا چاہ رہا تھا لیکن میں اسے یہ شبہ نہیں ہونے دینا چاہتا تھا کہ وہ گھر میرا کوئی مستقل ٹھکانا تھا۔ دوسری طرف جہانگیر کا یا گلشا میرا فلیٹ 'رنگوں کے ساتھ تباہ اور غیر آباد رہنے کے باوجود میرا ٹھکانا شمار کیا جاتا تھا کیونکہ مافیا والوں نے وہیں 'میری لاعلمی میں' اپنے کچھ جاں بازوں کے ذریعے مجھے مسلح تحفظ فراہم کر کے دوستی کا پیغام دیا تھا پھر بعد میں ژان تھری نے اسی فلیٹ میں مجھ سے پہلی ملاقات کی تھی۔

"ہاں باس! تم میری کامیابی کے لئے دعا کرنا!" [illegible] پر اعتماد آواز ابھری "مجھے اندازہ ہے کہ رجسٹریشن آفس میں گاڑیوں کا ریکارڈ سیریل نمبر کے حساب سے رکھا جاتا ہو گا۔ اگر تمہاری مطلوبہ فائل اپنی جگہ سے غائب نہ ہوئی تو میں تو بھی اسے تلاش کر لوں گا۔ میری کوشش ہو گی کہ سورج طلوع ہونے سے بہت پہلے 'تمہارا کام ہو جائے۔"

میں نے حوصلہ افزائی کے چند بول کہہ کر سلسلہ منقطع کر دیا۔

میں جب تک فون پر مصروف رہا 'سلطان شاہ مسلسل مجھے ملامت آمیز نظروں سے دیکھتا رہا اور جب میں ریسیور کریڈل پر ڈال کر اس کی طرف گھوما تو اس نے استہزائیہ لہجے میں مجھ سے سوال کیا "کیا کر آئے اور اب کیا کرنے جا رہے ہو؟"

"بلیک کیٹ لی کی بگلی سی ایک جھلک اور اس کی کار کا نمبر دیکھ کر آیا ہوں اور اب اس پر ہاتھ ڈالنے کا ارادہ ہے۔" میں نے مختصر ترین الفاظ میں مکمل ترین بات سموتے ہوئے کہا "مہربانی کر کے تم کو میرا ساتھ دینا ہو گا۔"

"اس وقت تمہیں اچانک میری عزت افزائی کا خیال کیسے آیا؟" اس نے تلخ لہجے میں سوال کیا۔ یہ بات [illegible]

انسان پر منکشف ہوتا ہے کہ وہ قاتل سے مقتول ہو گیا ہے۔ بے بس ہو کر اس نشے کا غلام ہو گیا ہے جسے وہ اپنا محکوم سمجھتا رہا ہے۔ اور اس بھیانک نشے کے بعد اپنے اعصاب اور نظام کو اعتدال پر رکھنے کے لئے انسان اپنی بساط سے بڑھ کر کوششیں شروع کر دیتا ہے کہ ضرورت کے کسی بھی لمحے میں اس کی پڑیا خالی نہ رہے۔ زیادہ بزدل، ڈرپوک اور پریشان حال ہو تو پڑیا پر بھی بھروسا نہیں کرتا۔ نہ جانے کب اور کہاں ضرورت پڑ جائے؟ پڑیا تک پہنچنا نصیب ہو یا نہ ہو؟ اس لئے بہتر یہی سمجھتا ہے کہ اپنی امرت کی پڑیا اپنی جیب میں لئے پھرا کرے تاکہ جب تلاشیں پیدا ہونے لگیں تو اس مشکل کشا پڑیا کو اپنے وجود کے جسم میں انڈیل لے۔ وہ ہر ایک سے دور رہ لیتا ہے کترانے لگتا ہے نہیں۔ ہیروئن کی طلب پیدا ہونے لگے تو روزمرہ کے بنیادی کام کرنے پڑ جائیں گے۔ کوئی روکے گا تو سینہ زوری پر اتر آئے گا۔ ضرورت پڑی تو قتل و غارت فساد سے بھی دریغ نہیں کرے گا لیکن اپنی امرت کو لمحہ بھر کے لئے بھی اپنے وجود سے الگ نہیں ہونے دے گا۔

ہیروئن ہر طرف اور ہر معاشرے میں اسی لگے بندھے اصول کے تحت پھل پھول رہی تھی۔ لاکھوں میں کوئی ایک بھی یہ سوچ کر ہیروئن کا پہلا ڈوز نہیں لیتا کہ اسے مستقبل میں سب سے بڑا ہیروئنچی بن کر اپنے باپ دادا کا نام روشن کرنا ہے۔ کوئی سکون کے لئے، کوئی اپنے صدمات سے فرار کے لئے، کوئی تجسس کی خاطر، کوئی اپنی قوت ارادی کا امتحان لینے کے لئے اور کوئی محض تفریحاً پہلا ڈوز لیتا ہے اور اسی لمحے عالمی منڈی میں ہیروئن کا ایک نیا اور مستقل خریدار وجود میں آ جاتا ہے۔

رات کے اندھیرے میں الیکشن کے بارے میں میرے دو خیالات اتنے ڈراؤنے تھے کہ میں نے اضطراری طور پر اپنی انگلیوں میں دبی ہوئی ادھ جلی سگریٹ ایش ٹرے میں مسل کر بجھا دی۔ میں نے اسی لمحے فیصلہ کیا کہ میں اگلے چند روز تک سگریٹ کو ہاتھ بھی نہ لگاؤں گا اور یہ دیکھنے کی کوشش کروں گا کہ کہیں میں سگریٹ جیسے حقیر اور کمزور نشے کا عادی تو نہیں ہو گیا تھا۔

میرا یقین تھا اور آج بھی ہے کہ سگریٹ کسی بھی نشے کی پہلی سیڑھی ہے۔ مجھے کوئی ایسا شخص نہیں ملا جس نے براہ راست ہیروئن پینی شروع کی ہو۔ سب سگریٹ سے گزر کر ادھر آتے ہیں۔ چرس تو ملائی ہی تمباکو میں جاتی ہے۔ شراب سگریٹ کے بغیر مزہ نہیں دیتی۔ سگریٹ دراصل ایک اشتہار ہے جسے پینے والا لاشعوری طور پر دوسری منشیات کے لئے اپنی بیزاری کا کھلا اظہار کرتا ہے کہ ہمت ہے تو آؤ اور مجھے کوئی اور نشہ چکھاؤ۔

جس طرح فاتح افواج اپنے مفتوحہ شہروں کا قتل عام کرنے سے پہلے شہر میں واقع در و دیوار پر نشانیاں لگا کر اپنے دوستوں اور دشمنوں میں حد امتیاز قائم کرتی ہیں، اسی طرح نشے پر باتھوں میں تھما کر نشے کے عادیوں کو دوسرے لوگوں سے الگ کر لیا جاتا ہے۔ ان کے ہاتھ خالی ہوں، ان کی جیبیں اور پڑیاں بھی ہمیشہ خالی رہتی ہیں۔ انہیں کوئی منشیات فروش لمحہ نہیں دیتا۔ نہ ان کا کوئی کرتا دھرتا اپنا وقت ضائع کرتا ہے۔ شناخت ہو جانے کے بعد ان سب کا کام آ رہا ہوتا جاتا ہے۔ وہ اچھی طرح سمجھتے ہیں کہ جو شخص مختلف حیلوں کا سہارا لے کر سگریٹ جیسے حقیر اور بے ضرر نشے کی گرفت سے بھی خود کو آزاد نہ کرا سکے، وہ ان کی زبردست ترغیب پر قوی تر منشیات کے چنگل سے کیسے نکل سکے گا؟“

ماضی کے ایک جزو ہیروئن فروش کی یہ تصوراتی منطق نہ جانے کتنے روپ دھار رہی تھی کہ اچانک ہی میرے سرہانے رکھے ہوئے فون کی گھنٹی چیخ اٹھی اور خیالات کا سلسلہ وہیں منقطع ہو گیا۔

”گلزاری کرو دھاری لال کے نام پر ہے۔“ دوسری طرف سے سیٹھ صاحب نے میری آواز پہچان کر بتایا اور پھر بلا توقف کرو دھاری لال کا پتا بتاتا چلا گیا جس کا تعلق شہر کے ایک معروف اور متمول رہائشی علاقے سے تھا۔

”میں تمہارا ممنون ہوں سیٹھ! مجھے امید ہے کہ تم راز داری کا خیال رکھو گے؟“

”رازداری کی تم فکر نہ کرو۔“ اس کی قاتلانہ آواز ابھری۔ ”پورے شہر میں میرے اور تمہارے علاوہ کسی اور کو اس کارروائی کا علم نہیں ہو سکا کیونکہ میں نے رجسٹریشن آفس میں نقب زنی کر کے خود ہی وہاں تک رسائی حاصل کی تھی اور مجھے یہ دیکھ کر افسوس ہوا کہ وہاں ریکارڈ اتنی ترتیب سے نہیں تھا جو میرے خیال میں تھی۔ اب میں صبح تک فارغ ہی ہوں۔ چاہو تو مجھے کوئی اور کام بھی سونپ سکتے ہو۔ مجھے تو بیچ کیف کی کال کا انتظار کرنے کے لئے دفتر میں موجود رہنا ہو گا۔“

”نہیں سیٹھ! یہی اتنا ہی کافی ہے۔ اب تم کرو دھاری لال کو بالکل بھول جاؤ۔ باقی معاملات میری ذات سے تعلق رکھتے ہیں۔ انہیں میں خود ہی دیکھوں گا۔“ میں نے کہا۔

میری بات ختم ہونے پر اس نے ہچکچاتے ہوئے لہجے میں کہا ”برا نہ مانو تو ایک سوال پوچھوں؟“ پھر چند ثانیوں کا وقفہ دے کر اس نے اپنا سوال بھی داغ دیا۔ ”ذاتی معاملے سے مجھے خیال آیا کہ یہ کہیں اسی لڑکی کا معاملہ تو نہیں ہے جس کی تلاش کے سلسلے میں تم نے ایک بار مجھے اس کی تصویر بھی دکھائی تھی؟“

”تم بہت مردود اور ذہین ہو۔“ مجھے اس سے اعتراف کرنا ہی پڑا۔ ”میں تمہیں سب کچھ بھول جانے کی ہدایت دے رہا ہوں اور تم اسی معاملے کو کریدے جا رہے ہو۔“

"میں روا روی میں خیال آگیا تھا۔ اب میں دونوں ہاتھ بھول رہا ہوں۔" اس نے فوراً ہی معذرت خواہانہ لہجے میں کہا اور میں نے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

اسی اثنا میں سلطان شاہ بھی میرے کمرے میں آگیا تھا۔ اس کی آنکھوں میں دور دور تک نیند کا شائبہ تک نہیں تھا۔ اپنے جسم پر موجود بے داغ لباس کے ساتھ وہ کہیں بھی روانگی کے لئے پوری طرح تیار اور چاق و چوبند نظر آرہا تھا۔

"تم نے کچھ آرام نہیں کیا؟ میں تو سمجھ رہا تھا کہ تم سو رہے ہو گے۔" میں نے سلطان شاہ کا بغور جائزہ لیتے ہوئے شفقت آمیز لہجے میں کہا "اب تمہیں شاید ہی آرام کرنے کا موقع مل سکے۔"

"آرام کے لئے ایک عمر پڑی ہے۔" وہ مخصوص سی مسکراہٹ کے ساتھ بولا "غزالہ کو اب کسی بھی قیمت پر ہمارے ہاتھوں سے نہیں نکلنا چاہئے۔ ایک بار اسے سچے معنوں میں آزادی مل جائے تو پھر میں آرام ہی آرام کر رہا ہوں گا۔"

"تو پھر چلو" میں بھی اٹھ کھڑا ہوا "غزالہ کی آزادی اب میری منزل نہیں ہے۔ ہاں "نشانِ منزل" ضرور ہے۔ اسے اپنی تحویل میں لینے کے بعد مجھے بلیک کیٹ ٹی کی اینٹ سے اینٹ بجانی ہے۔"

"مجھے تو اس کے منصوبے پر غور کرتے ہوئے ہی جھرجھری سی آنے لگتی ہے۔ آج کل کے دور میں اپنے وطن کے لئے کون اتنی بڑی قربانیاں دیتا ہے؟ پندرہ برس سے وہ اپنے وطن اور اپنے پیاروں کو بھول کر ہماری سرزمین پر اپنے بہروپ کے پودے کو پروان چڑھا رہا ہے اور آج اس پوزیشن میں ہے کہ شاید ہم اپنی ہی سرزمین پر اس کے گریبان پر ہاتھ نہیں ڈال سکیں گے۔ ہمارے ہم وطن اس جعلی ملا کی حمایت میں ہمارے خلاف اٹھ کھڑے ہوں گے۔"

"ایسے ہی بے نفس لوگ اپنی قوموں کی تقدیر بناتے ہیں" میں نے قدرے رشک آمیز لہجے میں کہا "تم اسے غدار اعظم اور جعلی ملا کے ساتھ جو دل چاہے خطاب دے دو لیکن حقیقت یہ ہے کہ وہ اپنی قوم کا بہت بڑا ہیرو ہے۔ اس کا منصوبہ ناکام ہو جائے اور وہ ہمارے ہاتھوں مارا جائے تو وہ ایک الگ بات ہے لیکن آنے والے دنوں میں اس کی کہانیاں اس کی قوم میں اس جیسے نہ جانے کتنے ہیرو پیدا کریں گی۔ ہمیں اس کا انجام اس قدر بھیانک اور عبرت ناک بنانا ہوگا کہ کمزور دل کے لوگ بھولے سے بھی اس کی تقلید کا خیال اپنے دل میں نہ لا سکیں۔ یہ کام ہم غیر سرکاری لوگ ہی کر سکتے ہیں۔ قانون کی گرفت میں آنے کے بعد تو وہ ہماری ہی روٹیوں پر برسوں پلے گا۔ مقدمہ چلے گا اور پھر زیادہ سے زیادہ یہ ہوگا کہ ایک دن اسے لٹکا دیا جائے گا۔"

میری دانست میں وہ بم تصادم سے زیادہ تخریب پر مبنی ہوا تھی۔ بلیک کیٹ ٹی انڈین سیکرٹ سروس کا ایک منجھا ہوا کارندہ تھا۔ مجھے اس سے یہ امید نہیں تھی کہ جبر کار میں سے بچنے سے ٹکراؤ کے بعد وہ اپنی کار گردھاری لال کے گیراج میں کھڑی کر کے اسی مکان کے کسی کمرے میں جا سوئے گا۔

ہر سیکرٹ ایجنٹ کی تربیت کی مبادیات میں یہ بات شامل ہوتی ہے کہ کسی بھی مشن پر کام کرتے ہوئے پیش قدمی کے ساتھ پیچھے کا ہر سراغ مٹا دیا جائے تاکہ کوئی حریف اس کی راہ نہ لگ سکے اور اگر کسی نقش پا کو مٹانا ممکن نہ رہے تو پھر سلامتی کی خاطر اس مقام سے اچانک اپنا رخ تبدیل کرے تاکہ پیچھا کرنے والے امکانات کے گھنے جنگل میں بھٹک جائیں۔

اصولی طور پر بم سے ٹکراؤ کے بعد بلیک کیٹ ٹی کو گردھاری لال سے دور رہنا چاہئے تھا تاکہ سیز کار کی شناخت کے ذریعے اس تک رسائی ممکن نہ رہے۔ مزید احتیاط کے طور گردھاری لال اپنی کار کی چوری یا گم شدگی کی رپورٹ درج کرا کے بلیک کیٹ ٹی سے اپنا عدم تعلق ظاہر کر سکتا تھا۔ اگر کار کے مالک کا نام گردھاری لال نہ ہوتا تو مجھے چند فیصد یہ شبہ ہو سکتا تھا کہ بلیک کیٹ ٹی نے وہ کار چوری نہ کی ہو لیکن ان دونوں میں بظاہر مذہب اور وطنیت مشترک نظر آرہی تھی لہٰذا اتفاق ہرگز نہیں ہو سکتا تھا۔ میں نے وقت ضائع کئے بغیر گردھاری لال پر طبع آزمائی کا فیصلہ صرف اسی لئے کیا تھا کہ بلیک کیٹ ٹی اپنی مرضی کے مطابق نقل و حرکت کرنے کے سلسلے میں خود مختار نہیں رہا تھا۔ اس نے غزالہ کی صورت میں ایک بھوکی شیرنی کو قید کیا ہوا تھا جو ذرا سا بھی موقع ملتے ہی بلیک کیٹ ٹی کے ناپاک منصوبوں کو درہم برہم کرنے کی صلاحیت رکھتی تھی۔ وہ اسے بے دست و پا قید کر کے اسٹیٹ کے زور پر باہر لایا تھا اور راوی پر اسے لا بٹھایا۔ کسی ایسی ہی جگہ کا رخ کرتا جہاں وہ غزالہ پر بہ آسانی اپنی برتری قائم رکھ سکتے۔

کچھ عرصے قبل تک ہم دونوں ہی اپنی بقا کی ایک شدید جنگ میں مصروف رہے تھے۔ ہم غیر قانونی طور پر پاکستان میں داخل ہوئے تھے۔ ہمارے نام کچھ اور تھے۔ کاغذات کچھ اور بتاتے تھے لیکن دشمن ہمیں شکل و صورت سے بہت اچھی طرح پہچانتے تھے۔ اپنے ان دشمنوں سے خود کو محفوظ رکھنے کے لئے ہم نے بہت سے ایسے چھوٹے موٹے شعبدے جمع کئے ہوئے تھے جن کی مدد سے ہم فوری طور پر اپنے حلیوں میں تبدیلی لا کر خود کو ناقابل شناخت بنا سکتے تھے۔

سیٹھ دوست سے گردھاری لال کے ٹھکانے کی خبر ملنے کے بعد ہمارے پاس زیادہ وقت نہیں تھا اس لئے ہم دونوں نے اپنے نتھنوں میں چھوٹے چھوٹے اسپرنگ پھنسا کر ہونٹوں

گھنی مونچھیں نکالیں اور مختصر سا اسلحہ لے کر فلیٹ سے روانہ ہو گئے۔ میری جیبوں میں ایک بھرے ہوئے پستول کے علاوہ ٹم گن اور دو ننھی ننھی ربڑ کی گیندیں بھی تھیں جو دراصل بے ہوش کرنے والی گیس کے دستی بم تھے اور زمین پر گرتے ہی ہلکے سے دھماکے سے پھٹ سکتے تھے۔

جب تک سیٹھ دو سے کوئی خبر نہیں ملی تھی، میں کرودھاری لال سے نمٹنے کے لئے کوئی مستقل تجویز سوچ ہی نہیں سکا تھا لیکن کار میں سیدھی مسلم سوسائٹی کی طرف جاتے ہوئے میرا ذہن اس موضوع پر تیزی سے کام کر رہا تھا۔

دو گلیوں میں گھومنے کے بعد ہم نے مقررہ مکان آسانی کے ساتھ تلاش کر لیا۔ گاڑی میں اس مکان کے سامنے سے گزرتے ہوئے میں نے نوٹ کیا کہ آہنی پھاٹک بند تھا لیمپس بجھے ہوئے تھے اور بادی النظر میں پھاٹک کے پیچھے کسی چوکیدار وغیرہ کی موجودگی کے آثار بھی نہیں تھے۔

اس علاقے میں مکانات کی دونوں جانب ایک جیسی پختہ سڑکیں موجود تھیں لیکن تمام مکینوں نے بلا استثنا اپنے مکان ایک ہی رخ پر بنائے ہوئے تھے جس کے نتیجے میں ہر مکان کا مین پھاٹک ایک ہی سڑک پر کھلتا تھا۔ عقبی سمت میں بھی چھوٹے دروازے اور پھاٹک موجود تھے لیکن وہ بالکل بے رونق اور ویران پڑے ہوئے تھے جیسے انہیں ہفتوں سے نہ چھیڑا گیا ہو۔ میں نے اسی طرف کرودھاری لال کے مکان کے عقبی پھاٹک کے قریب کار رکوا دی۔

"اب تم کار سے اتر کے کسی چیز کی اوٹ میں چھپ جاؤ" میں نے سرگوشیانہ لہجے میں سلطان شاہ کو ہدایت دی "اس مکان میں سے کوئی بھی باہر آتا ہوا نظر آئے تو بے دریغ اسے بھون ڈالنا۔"

"ادھر سے تمہاری واپسی بھی ہو سکتی ہے" اس نے تحمل سے مجھے یاد دلایا۔

"میں ادھر سے نہیں آؤں گا" میں نے وضاحت کی۔ "البتہ تمہیں فوراً گاڑی کا دھیان رکھنا ہو گا۔ ہو سکتا ہے کہ افراتفری کی صورت حال میں اسے عقبی سمت سے فرار ہونے کا موقع مل جائے۔"

"تم بے فکر رہو۔ آج وہ نظر آ گئی تو چھلاوے کی طرح غائب نہیں ہو سکے گی۔"

وہ کار سے اتر کر ایک ایسے مکان کی طرف بڑھ گیا جو شاید لگا ہوا لیمپ پول بلب سے محروم تھا۔

میں نے آگے بڑھ کر کرودھاری لال کے مکان کے آہنی پھاٹک کے بیچ بنے ہوئے ہوادار سوراخوں میں سے اندر کا جائزہ لیا۔ ادھر اندھیرے اور سناٹے کی مکمل حکمرانی نظر آئی۔ پھاٹک سے چند گز آگے اصل عمارت میں ایک اور شٹر نما دروازہ نظر آ رہا تھا جو غالباً کسی گیراج ہی میں کھلتا تھا۔

پھاٹک کی سالخوردہ حالت سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ پھاٹک اور اس سے آگے واقع گیراج مدتوں سے استعمال ہونے کی نوبت نہیں آئی تھی اور شاید مکان کا وہ عقبی حصہ مکینوں کی مکمل عدم توجہی کا شکار تھا۔

میں نے زمین سے ایک چھوٹا سا پتھر اٹھا کر کرودھاری لال کے احاطے میں اچھال دیا۔ اس وقت کی خطرناک اور سنسنی خیز صورت حال کے پیش نظر میرے حواس غیر معمولی حد تک بیدار ہو چکے تھے اور اندر پیدا ہونے والی کوئی خفیف سی آہٹ بھی میری سماعت سے محفوظ نہیں رہ سکتی تھی۔ اندر پتھر فرش پر گرنے کی آواز آئی اور پھر سناٹا چھا گیا۔

میں مزید چند منٹوں تک اندر کی سن گن لیتا رہا پھر بے خطر ہو کر آہنی پھاٹک کی طرف بڑھ گیا کیونکہ احاطے کی تقریباً آٹھ فٹ اونچی سپاٹ دیوار کے مقابلے میں آہنی پھاٹک کے ذریعے اوپر چڑھنا آسان تھا۔

مجھے یہ ڈر بھی تھا کہ کہیں میرے بوجھ سے پھاٹک کے زنگ خوردہ قبضے وغیرہ اچانک آوازیں نہ پیدا کرنے لگیں اس لئے میں نے لیور کے اصول کو مدنظر رکھتے ہوئے پھاٹک کے وسط کے بجائے قبضوں کے قریب سے اس پر چڑھنا شروع کر دیا اور خوش قسمتی سے چند ہی سیکنڈ میں اوپر جا کر اندر کود گیا۔

میرے پیروں میں کریپ سول جوتے تھے اس لئے میرے کودنے سے بہت خفیف سی دھمک پیدا ہوئی لیکن یہ سوچ کر میرے دل کی دھڑکنیں یک بیک تیز ہو گئیں کہ اس مکان میں اگر کرودھاری لال یا کوئی اور فرد ہوتا تو فرش پر ہونے والی دھمک کی وہ ہلکی سی آواز بھی اس سے پوشیدہ نہیں رہ سکتی تھی۔ احاطے کی اس سمت میں روشنی نہ ہونے کے برابر تھی۔

گیراج پر بنے ہوئے کنکریٹ کے چھجوں میں سے ایک دور افتادہ چھجے پر زرد روشنی والا ایک علامتی بلب روشن تھا جس پر لگا ہوا شیشہ گرد اور زمانے سے دھندلایا ہوا تھا۔ وہ بلب بھی کسی اچھی ساخت کا تھا اور برسوں سے جل رہا تھا۔ وہ فیوز ہوتا تو شاید اسی بہانے سے شیشہ بھی صاف ہو جاتا۔

میں گیراج کے شٹر کے ساتھ ٹیک لگا کر کچھ دیر تک دوسری طرف سے کسی ردعمل کا انتظار کرتا رہا۔ جب ادھر مسلسل سکوت طاری رہا تو میں نے محتاط انداز میں پیش قدمی شروع کر دی۔

تھوڑی دیر کے بعد میں بلب کی مخالف سمت والے تنگ گلیارے سے گزر کر مکان کے سامنے والے حصے میں پہنچا تو یہ دیکھ کر میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا کہ جنگ کیٹ کی طرف سے استعمال ہونے والی کار پورچ میں موجود تھی۔ اس سمت کے اگلے بلب بھی روشن تھے لیکن میرے ابتدائی اندازے کے عین مطابق پورے مکان کا در و دیوار تک چپ تھا۔

آدمی ہوں۔ آلو پیاز کی آڑھت کرنے والے سے تم کیا معلوم کرنا چاہتے ہو؟"

"پچھلی رات تمہاری گاڑی کس کے استعمال میں تھی؟" میں نے براہ راست اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سرد لہجے میں سوال کیا اور اس کے چہرے کا رنگ فق ہو گیا۔ اس پر سوار ہونے والی خوف کی لہر اتنی شدید تھی کہ پل بھر میں اس کے ہونٹ خوف سے سفید پڑ گئے اور وہ یوں منہ چلانے لگا جیسے حلق میں پھنسی ہوئی کسی شے کو اپنے معدے میں اتارنے کی کوشش کر رہا ہو۔ اس کی آنکھوں میں ہراس سمٹ آیا تھا۔

"میری... میری گاڑی... مم... میرے پاس تھی" وہ ہکلاتا ہوا بولا۔

میں نے چھپر کھٹ کے سرہانے رکھی ہوئی چنگی کی تپائی کی طرف رخ کر کے لحظہ بھر کے لئے ہیم گن کا ٹریگر دبا دیا۔ فضا میں نیلگوں شعاعیں تیریں اور چنگی کی تپائی کا ایک حصہ آناً فاناً میں پگھل کر جل گیا۔ میں نے اس موٹے کو گھورتے ہوئے کہا "یہ پستول نہیں، ایک نیا خلائی ہتھیار ہے جو آناً فاناً میں تمہاری پسلیوں کے ساتھ تمہارا دل بھی جلا کر راکھ کر دے گا اور تم کوئی آواز نکالے بغیر کریپٹ سے مر جاؤ گے۔ اس لئے مجھ سے اول فول بکنے کی کوشش نہ کرو۔ میں تمہارے بارے میں بالکل ہی بے خبر نہیں ہوں۔ بات صرف اتنی سی ہے کہ میں جو کچھ جانتا ہوں تمہاری زبان سے اس کی تصدیق سننا چاہتا ہوں۔ تم نے زبان کھولنے میں ہچکچاہٹ کی تو میں تمہیں مار کر سکون سے واپس لوٹ جاؤں گا۔"

"تم یہ کیوں نہیں بتاتے کہ تم کون ہو؟" وہ پہلو بدلتا ہوا بولا۔ میری خوفناک دھمکیوں اور ہیم گن کے استعمال کے ہولناک مظاہرے سے وہ بہت زیادہ بے چین اور مضطرب ہو گیا تھا۔

"میں کرنل میجر علی ہوں" میں نے دانستہ وہ نام استعمال کرتے ہوئے کہا "میرے کچھ ساتھی یہاں میرے خلاف بغاوت پر تل گئے ہیں اور میں ان کی ٹوہ میں لگا ہوا ہوں۔ مجھے نہیں معلوم کہ یہاں تمہارا کیا رول ہے؟ لیکن تم نے مجھ سے تعاون نہیں کیا تو میں تمہیں اپنے باغیوں میں شمار کر کے اپنے ہاتھوں سے موت کے گھاٹ اتار دوں گا۔"

"مجھے کچھ پتا نہیں!" وہ دردناک لہجے میں کراہا "مجھے کچھ نہیں معلوم کہ تم کس بغاوت کا ذکر کر رہے ہو۔ میں تو بس اس آس پر کچھ لوگوں کی مدد کر تا رہتا ہوں کہ ایک دن اکھنڈ بھارت کا خواب پورا ہو سکے۔ مسلوں نے اس دھرتی کو پاکستان کا نام دے کر ہمارے منہ پر تھپڑ مارا ہے... جیسے بنارس 'کلکتہ' پونا اور اجودھیا سب کچھ ختم ہوں۔ اس سے آگے میں کچھ نہیں جانتا۔ میں کاروباری آدمی ہوں۔ بھلا ان سب باتوں سے میرا کیا تعلق ہو سکتا ہے؟"

"گردھاری لال!" میں نے سرد اور بے رحمانہ لہجے میں کہا "میرے پاس تمہاری تقریریں سننے کے لئے وقت نہیں ہے۔ مجھے صرف اتنا بتاؤ کہ پچھلی رات تمہاری گاڑی کس کے استعمال میں تھی؟"

"وہ بہت ظالم آدمی ہے" گردھاری لال خوف زدہ لہجے میں بولا "اگر تمہیں سب کچھ معلوم ہی ہے تو خود اسی سے کیوں نہیں پوچھ لیتے؟ مجھ بے چارے کی مٹی کیوں پلید کرا رہے ہو؟"

"تمہیں یہ بتانے کی قطعی کوئی ضرورت نہیں کہ مجھے کس سے کیا پوچھنا چاہئے۔ میں اپنا کام اچھی طرح جانتا ہوں۔ تم بس اتنا بتاؤ جتنا تم سے پوچھا جا رہا ہے" میں نے تلخ لہجے میں اسے للکارتے ہوئے کہا اور پھر بڑھ کر پوری قوت سے اس کے دہانے پر ہیم گن کی آہنی نال سے ایک ضرب لگا دی۔ وہ خاصی کربناک اور گھٹی گھٹی آواز میں چیخا تھا۔ اس کے ہونٹ پھٹ گئے اور دہانے سے تازہ تازہ خون کی لکیریں بہہ نکلیں۔ اپنا منہ تھامنے کے بعد اس نے پھٹی پھٹی آنکھوں سے اپنے خون آلود ہاتھوں کا جائزہ لیا اور روہانسی آواز میں بولا "یہ ظلم ہے... یہ انیائے ہے کرنل! تم ایک برہمن ساہوکار پر یوں ظلم نہیں کر سکتے۔ میں اپنی محنت کی روزی سے تمہارے منصوبوں کو سینچتا ہوں اور تم مجھ غریب پر ہی اپنے ہتھیار آزمانے پر تلے ہوئے ہو۔"

"برہمن کے دم نہیں ہوتی گردھاری لال جی" میں نے زہریلے لہجے میں کہا "آج تم ایک روپیہ دیتے ہو تو اکھنڈ بھارت بننے کے بعد اس کے ہزار بھی تم ہی وصول کرو گے۔ یہ تو مہاجن کا بیوپار ہے۔ اصل جاتا ہے تو پھر اپنے ساتھ بیاج بھی لے کر آتا ہے۔ مجھے یہ سب پٹیاں پڑھانے کے بجائے وہ بتاؤ جو میں پوچھ رہا ہوں۔"

"یہ تمہارے آپس کے جھگڑے ہیں" وہ لہو سے لتھڑے ہونٹوں پر زبان پھیرتا ہوا بولا "وہ جب بھی یہاں آتا ہے راتوں کو یہ پاپ بار بار دہرا تا ہے۔ وہ بھی یہی کہتا ہے کہ وہ اپنے غداروں کو زندہ نہیں چھوڑتا۔ ایک آدمی کو تو اس نے اسی گھر میں میری آنکھوں کے سامنے سسکا سسکا کر کاٹا تھا۔ بھگوان کے لئے... تم مجھے مجبور نہ کرو۔"

"وہ تو بعد میں آئے گا میں اس وقت تمہارے سر پر سوار ہوں۔ میرے پاس تمہیں سسکانے کا وقت بھی نہیں ہے۔ بس ماروں گا اور روانہ ہو جاؤں گا۔ ہاں اتنا وعدہ ضرور کر دوں کہ تم نے میرے ساتھ تعاون کیا تو اسے یہ پتا نہیں چلنے دوں گا کہ تم نے اس کے بارے میں اپنی زبان کھولی تھی۔"

"وہ کئی دن سے اپنے گاؤں سے یہاں آیا ہوا ہے" اس نے خاصے طویل سکوت کے بعد جھجکتے ہوئے سرگوشیانہ لہجے میں کہنا شروع کیا "شام کو بھی گاڑی وہی لے گیا تھا۔ رات کے گاڑی چھوڑ کر واپس چلا گیا۔"

"نام کیا ہے اس کا؟" میں نے اپنے تجسس پر قابو رکھتے

ہوئے سوال کیا۔
"دروم بانے اس کا اصل نام کیا ہے؟ سب اسے ملا سرکار کہتے ہیں" وہ اس قدر دھیمی آواز میں بول رہا تھا جیسے اسے اپنی آواز نہیں اور سن لیے جانے کا خدشہ ہو۔
"اس کے ساتھ کوئی اور بھی تھا؟" میں نے اگلا اہم ترین سوال کیا۔
"کوئی نہیں" گردھاری لال کی آواز اس کے حلق میں پھنسی جا رہی تھی اور خوف سے پھٹی ہوئی آنکھیں یوں مستقل طور پر چکرا رہی تھیں جیسے اسے دیواروں میں سے اچانک کسی کے نکل پڑنے کا خطرہ لاحق رہا ہو "وہ جب بھی آتا ہے اکیلا ہی ہوتا ہے۔ کل شام کو بھی دونوں بار وہ اکیلا تھا۔"
"آج کل ملا سرکار کہاں ٹھہرا ہوا ہے؟" گردھاری لال کے راہ راست پر آجانے کی وجہ سے مجھے یک لخت اپنی کامیابی بہت قریب نظر آنے لگی تھی لیکن میں اس کے سامنے تحمل سے کام لینے پر مجبور تھا۔
"کسی دوست کے پاس ٹھہرا ہوا ہے۔ ضرورت پڑتی ہے تو خود آجاتا ہے یا فون کر لیتا ہے۔ مجھے اس کے ٹھکانے کے بارے میں کچھ معلوم نہیں۔ ان معاملات میں وہ پوری رازداری سے کام لیتا ہے۔"
"اتنے بڑے مکان میں تم تنہا رہتے ہو تو وہ تمہارے پاس کیوں نہیں ٹھہرتا؟"
"اس کے لئے یہ گھر چھوٹا ہے" پہلی بار گردھاری لال کے لہجے میں ملا سرکار کے لئے ہلکی سی تلخی عود کر آئی "وہ کسی بڑی حویلی میں رہتا ہے جہاں شاید اس کے لئے نوکر چاکر بھی ہوتے ہیں۔"
"تم اسے کس طرح جانتے ہو؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے پوچھا۔
"ہماری پنچایت کے سرپنچ نے اسے مجھ سے ملایا تھا" وہ دھوتی سے اپنا چہرہ صاف کرتا ہوا بولا "اس نے بتایا تھا کہ ملا سرکار بھارت کا ایک بڑا افسر ہے اور اکھنڈ بھارت کا خواب پورا کرنے کے لئے ہم سب کو پوری طرح اس کا ساتھ دینا چاہئے۔ اس کے بعد سے وہ میرے پاس آتا جاتا رہا ہے۔"
"وہ پکا سور اور بدمعاش ہے" میں نے غصیلے لہجے میں کہا۔ "اکھنڈ بھارت کے نام پر تم جیسے سادہ لوح لوگوں سے ناجانے روپے کا چندہ لے کر ہضم کر چکا ہے اور دوسروں کو بھی بگاڑ رہا ہے۔"
"پر تم نے بھی میرے ساتھ بڑا ظلم کیا ہے۔ یہ کیا بات ہے کہ لاہور سے آنے والا ہر افسر ظالم یا بدمعاش ہوتا ہے" اس نے رندھی ہوئی آواز میں مجھ سے احتجاج کیا۔
"مجھ سے ظلم تمہاری ضد نے کرایا ہے ورنہ مجھے تم سے کوئی پرخاش نہیں تھی" میں نے ملائمت سے کہا "اب جلدی سے یہ بھی بتا ڈالو کہ ملا سرکار کا اصل نام کیا ہے اور وہ کہاں سے آتا ہے؟"
"وہ دا..." اس کا فقرہ ادھورا رہ گیا۔ ٹھک کی آواز کے ساتھ کسی جانب سے ایک بے آواز گولی آئی اور اس کی پیشانی کے وسط میں پیوست ہو گئی۔ گردھاری لال کے حلق سے ایک تیز چیخ برآمد ہوئی، وہ کھڑے کھڑے لڑکھڑایا اور پھر منہ کے بل فرش پر گر کر بے جان ہو گیا۔
میں تیزی سے پلٹا۔ دروازہ بدستور بند تھا لیکن اس کے اوپر بنے ہوئے روشندان کے قریب بارودی دھوئیں کی ہلکی ہلکی لکیریں فضا میں تیر رہی تھیں جس کا مطلب تھا کہ بے آواز فائر اسی روشن دان سے کیا گیا تھا۔
روشن دان زمین سے اتنی بلندی پر واقع تھا کہ وہاں سے ہونے والے فائر نے مجھے چکرا کر رکھ دیا۔ بظاہر وہاں تک رسائی کی ایک ہی صورت تھی کہ چھت پر لیٹ کر اگلا دھڑ اس حد تک آگے جھکایا جاتا کہ روشندان میں سے کمرے کا جائزہ اور گردھاری لال کی پیشانی کا نشانہ لینا ممکن ہو جاتا۔ میں تیزی کے ساتھ اسی روشندان والی دیوار کی طرف کھسک گیا تاکہ اس نادیدہ دشمن کی زد سے باہر نکل سکوں۔ ادھر کھسکتے ہوئے مجھے یاد آیا کہ اس کمرے سے باہر راہداری کی اونچائی کمرے سے بہت کم تھی جس کا مطلب تھا کہ اس طرف سامان وغیرہ رکھنے کے لئے دوچھتی بنی ہوئی تھی اور قاتل غالباً اسی میں پناہ گزین تھا۔
"اب تم اس کمرے سے باہر نہیں نکل سکو گے" روشن دان کی طرف سے اچانک بلیک ٹی کی بھرائی ہوئی آواز ابھری۔ "میں نے دروازہ باہر سے بولٹ کر دیا ہے اسی لئے بزدل گردھاری لال کو تم سے کچھ زہر افشانی کرنے کا موقع مل گیا ہو گا ورنہ میں اسے پہلے ہی موت کے گھاٹ اتار چکا ہوتا۔ اب تم سامنے آؤ اور اسلحہ پھینک کر خود کو میرے حوالے کر دو۔"
گردھاری لال پر فائر ہوتے ہی مجھے خیال آیا تھا کہ اس نادیدہ دشمن نجانے کب سے روشن دان کے پیچھے چھپا ہوا ہماری باتیں سن رہا تھا مگر بلیک کیٹ ٹی نے اپنی بات سے خود ہی اس سوال کا جواب فراہم کر دیا تھا لیکن وہ یہ بھول رہا تھا کہ اس کمرے میں ایک کھڑکی بھی تھی۔
"تم نے گردھاری لال کے ساتھ بہت بے رخی کا مظاہرہ کیا ہے" میں نے اپنی جگہ چھوڑے بغیر کہا "وہ تمہارا ایک وفادار ساتھی تھا اور تم نے خود ہی اسے موت کے گھاٹ اتار دیا۔ شاید اپنے محسنوں کو ڈسنا تمہاری فطرت میں شامل ہے۔ اسی لئے تم ہم سے بھی عہد شکنی کر رہے ہو، رات کو تم نے ہمارا پیچھا کر کے ہم پر گولیاں برسائیں اور اب مجھے للکار رہے ہو۔"
"میرا نشانہ اتنا کچا نہیں ہے کہ میرے شکار میرا پیچھا کرنے کے لئے زندہ رہ سکیں" اس نے تکبر آمیز لہجے میں کہا "وہ میرا ایک ہرکارہ تھا اور تم اسے بھی زیر نہیں کر سکے۔ مجھے یقین تھا کہ تم جلد یا بدیر گردھاری لال تک ضرور پہنچ جاؤ گے۔ میں

ثابت ہو رہی تھی کہ بے ہوش کرنے والی گیس کے بم اپنے ساتھ لینے کے باوجود میں نے کوئی گیس ماسک نہیں رکھا تھا جو کسی ناگہانی صورت حال میں میرے کام آسکتا تھا اگر اس وقت میرا نشانہ ذرا بھی خطا ہو جاتا تو نہ صرف یہ کہ بلیک کیٹ ٹی پوری طرح محفوظ رہتا بلکہ میں خود ہی کھانس کھانس کر بے ہوش ہو جاتا اور وہ نہایت آسانی کے ساتھ مجھے اپنا قیدی بنا لیتا۔

لیکن ونتی حویلی دروازہ باہر سے بند ہونے کے بعد میرے لئے دو ہی راستے رہ گئے تھے۔ بلیک کیٹ ٹی کا مقابلہ کر کے اسے زیر کرنے کی کوشش کرتا یا پھر مکان کے اندرونی حصے میں کھلنے والی کھڑکی سے فرار کی راہ اختیار کر لیتا۔

ادھر بلیک کیٹ ٹی استہزائیہ ہنسی کے ساتھ کہہ رہا تھا۔
"مہیش پال اور گردھاری لال میں بڑا فرق ہے۔ مہیش پال سچا سیکرٹ ایجنٹ ہے۔ تم اس کے بدن کا ریشہ ریشہ بھی الگ کر دو گے تب بھی وہ اپنی زبان نہیں کھولے گا۔ میں ذرا سی دیر اور نہ آتا تو دہشت سے گردھاری لال کی دھوتی خراب ہو گئی ہوتی اور وہ رٹے ہوئے سبق کی طرح تمہیں ہر وہ بات بتا چکا ہوتا جو کسی بھی طرح سے اس کے علم میں تھی۔ مجھے شبہ ہے کہ کرنل کی خاموشی نے ہی تمہیں یہاں تک پہنچنے پر مجبور کیا ہے۔"

میں نے بگلرے کے بم کو اپنے ہاتھ میں تولتے ہوئے مناسب جگہ کے انتخاب کے لئے کمرے کا تنقیدی جائزہ لیا۔ پھر دوڑتے ہوئے گردھاری لال کی لاش کے قریب سے وہ گیند پوری قوت سے بلیک کیٹ ٹی والے روشن دان کی طرف پھینک دی۔ فضا میں بلیک کیٹ ٹی کی ایک دبی دبی سی غراہٹ گونجی۔ میں نے کمرے میں جلنے والے بلب کے اجالے میں واضح طور پر دیکھا کہ بلیک کیٹ ٹی میری طرف خاموشی سے تشویش کا شکار ہو کر خراب جگہ کا جائزہ لینے کے لئے روشن دان کے قریب آیا تھا کہ میرا پھینکا ہوا نازک سا بم اس کے چہرے سے ٹکرا کر پھٹ گیا۔ اس کی اضطراری غراہٹ گیند کی ضرب کا نتیجہ تھی۔ اگر اس کے چہرے پر نقاب منڈھا ہوا نہ ہوتا تو وہ اسی لمحے بے ہوش ہو سکتا تھا۔

گیند ہاتھ سے نکلتے ہی میں نے روشن دان کے پیچھے اس کی سیاہ کھوپڑی ابھرتی ہوئی دیکھ لی تھی اور اس پر گولی چلانے کے لئے بلا توقف پستول نکال لیا تھا لیکن گیس کے بادل نے اسے اپنی اوٹ میں لے کر میرے فائر سے بچا لیا۔

بلیک کیٹ ٹی کے چہرے پر چڑھی ہوئی نقاب اس اعتبار سے گیس ماسک ثابت ہوئی کہ وہ منہ پر گیند پڑنے کے باوجود فوراً بے ہوش نہیں ہوا تھا لیکن اس کے مسامات میں پہنچ کر گیس نے اپنا کام دکھانا شروع کر دیا جس کی وجہ سے بلیک کیٹ ٹی پر شدید کھانسی کا دورہ پڑ گیا جو میرے لئے حوصلہ افزا تھا۔ کھانستے ہوئے وہ بار بار اپنے پھیپھڑوں میں گیس آلود ہوا لینے پر مجبور تھا۔ اس طرح اس کے بے ہوش ہونے کا قوی امکان تھا مگر پھر اس نے کھانسی کو دبانے کی کوششیں شروع کر دیں اور اس کے ساتھ اس کی آواز دور ہونے لگی۔ گیند سے خارج ہونے والی بے ہوشی کی گیس دبا ختم ہونے پر پوری دو چھتی میں بھر چکی تھی اور بلیک کیٹ ٹی نے وہاں سے صاف فضا میں نکلنے کی کوشش شروع کر دی تھی۔

میں اچھل کر بھاگا اور کھڑکی سے کود کر برآمدے میں جا نکلا۔ وہ مکان میرے لئے نیا تھا۔ گردھاری لال کی خواب گاہ کے علاوہ پورے مکان میں اندھیرا پھیلا ہوا تھا اور مجھے یہ اندازہ نہیں تھا کہ دو چھتی تک کس سمت سے رسائی ہوگی۔ میں برآمدے سے دوڑتا ہوا ایک راہداری میں داخل ہوا تو میری نگاہ دیوار گیر سوئچ بورڈ پر پڑی اور میں نے رکے بغیر سوئچ بورڈ پر ہاتھ مار دیا اور راہداری میں بیک وقت دو بلب جل اٹھے۔

روشنی ہوتے ہی مجھے احساس ہوا کہ وہ راہداری جس میں میں اس وقت دوڑ رہا تھا گردھاری لال کی خواب گاہ کے سامنے واقع تھی۔ اس کی نیچی چھت سے ظاہر ہو رہا تھا کہ بلیک کیٹ ٹی کی کمین گاہ اسی کے اوپر واقع تھی۔

میں دو چھتی کے اختتام پر راہداری عبور کر کے اونچی چھت والے حصے میں داخل ہو رہا تھا کہ اچانک اوپر سے کوئی وزنی وجود میرے اوپر آیا اور پھر فرش پر لڑھک گیا۔ میں اپنی رفتار اور بے خبری کی وجہ سے بری طرح لڑکھڑا گیا تھا۔ صاف ظاہر تھا کہ وہ کوئی بھی تھا مجھے بے بس کرنے کے لئے میرے اوپر نہیں کودا تھا بلکہ اتفاقاً ہی اس کے کودنے اور میرے وہاں سے گزرنے کی ٹائمنگ یکساں ہو گئی تھی جس کے نتیجے میں وہ خود بھی بوکھلا گیا تھا۔

گردھاری لال مارا جا چکا تھا اور میری دانست میں اس وقت پورے مکان میں میرے اور بلیک کیٹ ٹی کے علاوہ کوئی تیسرا ذی روح موجود نہیں تھا اس لئے میں بڑی سرعت کے ساتھ پلٹا تھا۔ اس وقت تک وہ نقاب پوش سنبھل چکا تھا۔

میں اس کی طرف لپکا تھا مگر وہ اٹھتے ہی برآمدے کی طرف دوڑ پڑا جدھر سے میں آیا تھا۔ اس وقت اسے زیر کرنے کے ساتھ ہی میری خواہش اسے بے نقاب کرنے کی بھی تھی تاکہ اس بات کا تعین کر سکوں کہ پچھلی رات وہ خود ہی ہمارا پیچھا کر رہا تھا یا اس کا کوئی آدمی اس کام پر مامور تھا۔

"رک جاؤ ورنہ گولی مار دوں گا" میں نے غراتے ہوئے اسے حکم دیا لیکن اس کی رفتار میں کوئی کمی نہیں آئی۔ اس لمحے میں یہ اندازہ لگا چکا تھا کہ بے ہوش کرنے والی گیس اس کے جسمانی نظام پر کسی حد تک اثر انداز ہو چکی تھی اور اگر میرا اس سے دوبدو مقابلہ ہوتا تو وہ زیادہ دیر تک اپنے قدموں پر کھڑا نہیں رہ سکتا تھا۔

وہ لمحہ بھر کے لئے رک کر پلٹا پھر اس نے ایک سیاہ رنگ کا بم میرے اور اپنے درمیان فرش پر دے مارا۔ وہ بم بلکے دھماکے سے پھٹا اور ہر طرف کثیف دھوئیں کے ست بادل

جرم اپنے بطن میں ایک الجھی داستان لئے ہوئے ہوتا ہے۔ قتل و غارت گری، آتش زنی اور لوٹ مار، اغوا اور تاوان، منشیات فروشی اور اسلحے کی اسمگلنگ یہ سب جرم کے ایک ہی تناور درخت کی چھتنار شاخیں ہوتی ہیں۔ کہیں بھی حد فاصل کھینچ کر ایک جرم کو دوسرے جرم سے الگ نہیں کیا جا سکتا۔ تم منشیات فروشی کے کام میں شریک ہو گے تو اپنی اجارہ داری برقرار رکھنے کے لئے تمہیں خون ریزیاں بھی کرنی پڑیں۔ مجرمانہ رقابتوں میں اپنے یاروں کو خود اپنے ہاتھوں سے قبروں میں اتارنا پڑا۔ اس کے ساتھ اپنی دھاک اور برتری کو برقرار رکھنے کے لئے تمہیں ناجائز اسلحے پر بھی انحصار کرنا پڑا۔ یہی کارروائیاں جب انفرادی اور اتفاقی سطح سے اٹھ کر باقاعدہ بین الاقوامی تنظیموں میں مدغم ہوتی ہیں تو پھر ان میں سے ہر شاخ ایک فن بن جاتی ہے جس کی آبیاری کے لئے جیفرو، ڈیوڈ ایلائیڈ، کمران دین اور ماما سرکار جیسے دوسرے پروان چڑھائے جاتے ہیں۔ ایک جرم کرتے ہوئے یہ سوچ لینا کہ انسان دوسرے جرم سے بچا رہے گا اعتقاد غلط ہوتا ہے اور اسی طرح جرائم کا انسداد کرنے والا بھی ہر وقت ہر قسم کی صورتحال کا مقابلہ کرنے کے لئے تیار رہتا ہے۔

اس وقت تک ماما سرکار کا جو کردار سامنے آیا تھا اس سے اس کے خوفناک عزائم مترشح تھے۔ وہ ایک مستحکم اور خود مختار ریاست میں انتشار اور افراتفری پھیلا کر ایک نئی تقسیم کا بیج بونا چاہتا تھا لیکن اس کے سرپرست کرنل F میٹی پال کے عزائم اس سے بھی بہت آگے تھے۔ وہ اپنے ہی ہاتھوں اپنے بھیانک انجام کو پہنچ گیا تھا لیکن سلطان شاہ وہ نے اعتراف کرتے ہوئے اس کی گاڑی سے جو کاغذات دیا تھا وہ لرزہ خیز حقیقتوں کی کہانی سناتے تھے۔ ماما سرکار اور عزرائیل کے چکروں میں پھنس کر میں خود بھی ان کاغذات کو فراموش کر بیٹھا تھا مگر اس لمحے میں نے فیصلہ کر لیا تھا کہ عزرائیل کی رہائی کے بعد میں اس پہلو کو بھی دیکھوں گا جس پر میرے وطن کی بقا کا دارومدار تھا۔ کرنل میٹی پال تک سلطان شاہ کی رسائی دراصل میرے لئے ایک قدرت غیر مترقبہ ثابت ہوئی تھی۔ اس سے کرنل کے ہاتھ نہ لگا ہوتا تو وہ دردمند ہمارے قومی وجود کی نہ جانے کن کن ہاتوں کو اپنے نکیلے ہاتھوں سے ادھیڑ چکا ہوتا۔

ہیروئن کا انسداد میرے لئے بہت اہم تھا لیکن قومی سلامتی کے معاملات اہم ترین تھے۔ میں ریاستی ڈھانچے سے باہر ایک عام اور حقیر سا شہری تھا لیکن میں اس مٹی کا مقروض بھی تھا جس سے میرا خمیر اٹھا تھا۔

☆☆☆

اس سے میری پہلی گفتگو کی ابتدا بہت خوشگوار انداز میں ہوئی تھی لیکن اس کا اختتام بہت سرد اور روکھا رہا تھا۔ جس کی وجہ سے میں نے دوسری بار زیادہ محتاط رہنے کا فیصلہ کیا تھا۔ میں نے اس سے دوبارہ فون کرنے کا وعدہ کیا تھا لیکن دانستہ شام کو پونے پانچ بجے فون کیا۔ میرا اندازہ تھا کہ وہ سرے نامہ کی طرح اس کے اوقات کار بھی پانچ بجے تک ہوں گے۔ میرا خیال تھا کہ وہ اپنی رضامندی کا اظہار کر لی تو میں دفتر سے واپسی پر اس کے ساتھ ہو لیتا۔ اپنے تحفظ کے خیال سے میں نے اپنے فلیٹ میں اس کا ارادہ ترک کر دیا تھا۔ اس سے باضابطہ ملاقات اس کے شکانے پر ہوسکتی تھی جہاں میں رہن سہن اور آرائش و زیبائش کی روشنی میں اس کے مزاج کے بارے میں زیادہ صحیح اندازہ لگا سکتا تھا۔

پہلی گھنٹی بجتے ہی اس نے خود فون اٹھایا تھا اور میں نے اس کی آواز پہچان لی تھی۔

"ہیلو شانتی!" میں نے پرجوش اور بے تکلفانہ لہجے میں کہا تھا "تم کیسی ہو؟"

"تم کون ہو؟" دوسری طرف سے شانتی کی سرد اور سپاٹ آواز ابھری تھی۔

"میں جیمز بول رہا ہوں، جیمز واٹک" اس کے جواب پر دو بجے سے مجھے چونکا کر رکھ دیا۔

"اتنا تو میں تمہاری آواز سے پہچان گئی تھی۔ ہمارے درمیان ابھی کوئی بے تکلفی نہیں ہے کہ تم چھوٹتے ہی بے مزاح پرسی شروع کر دو" اس کا لہجہ تکلیف دہ حد تک غیر ضروری طور پر ناگواری سے بھرا ہوا تھا "ہمارا تعارف کسی خاص حوالے سے ہوا اس میں تمہاری ذات کی کوئی خاص اہمیت نہیں تھی۔ اسی حوالے سے بات کی ابتدا کرتے تو زیادہ بہتر ہوتا۔"

"آئندہ احتیاط رکھوں گا....." غیر ارادی طور پر میرا لہجہ سرد ہو گیا مگر اس نے میری بات کاٹ دی۔

"آئندہ کے بجائے ابھی سے ہو تو کوئی حرج نہیں۔ تم مناسب رہے گا۔ رسمی شناخت کے بغیر میں تم سے بات جاری نہیں رکھ سکوں گی کیونکہ یہ میری پیشہ ورانہ مجبوری ہے۔" اس کا لہجہ کاٹ دار ہو گیا تھا۔ صاف ظاہر تھا کہ وہ پچھلی بار میری سرد مہری کو فراموش نہیں کر سکی تھی اور اسی وقت اس کا جواب دے رہی تھی۔

"میں سٹور آئی کا بیجاری ہوں" میں نے اپنے لہجے کی جھلاہٹ پر قابو پاتے ہوئے کہا۔

"خاقت کا دیوتا" اس کی سرد اور بے مہر آواز میرے کانوں میں گونجی "اب بتاؤ کیا پروگرام ہے؟"

"آج شام ہماری ملاقات طے تھی۔ تم کب اور کہاں مل سکتی ہو؟" میں نے پوچھا۔

"میں نے کل ہی تمہیں بتا دیا تھا کہ میں کسی وقت کہیں بھی مل سکتی ہوں۔"

"پھر ساڑھے پانچ بجے آرادی مینور کے ریسپشن پر تمہارا انتظار کروں گا۔ وہ شاید تمہارے دفتر سے نزدیک بھی ہے" اپنے اندر کی تلخی کو حتی الامکان دل ہی دل میں دبانے کی ہر ممکن کوشش کر رہا تھا۔

"تمہاری عادت ... یاد ہو گا؟" میرے مخاطب لب و لہجے یا انداز میں اس کے انداز تخاطب میں کوئی تبدیلی نہیں آئی تھی۔

"میں ٹیکسی میں آؤں گا۔ تم اپنی گاڑی کا نمبر بتا دو۔ میں جب سے ٹیکسی والے سے کہہ کر مقررہ وقت پر تمہارا انتظار کروں گا۔ میرے بدن پر ہلکے رنگ کا سوٹ ہو گا اور شناخت کے لیے کار میں گلاب کی کلی ہو گی۔"

"خوب" اس نے بہت کھینچ کر معنی خیز لہجے میں کہا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ تمہاری مجبوریاں کچھ حد تک لامحدود ہیں۔ گھر کا پتا نہیں بتا سکتے۔ ذاتی کار چھوڑ کر ٹیکسی میں سفر کرتے ہو۔ پتا نہیں مجھے اپنا نام کیسے بتا دیا؟ ہو سکتا ہے کہ یہ بھی فرضی ہو اور ولدیت تو ہر ایک سے ہی چھپاتے ہوں گے۔"

مجھے بے اختیار کسی شاعر کا وہ مصرعہ یاد آ گیا کہ رنجش ہی سہی دل کو جلانے کے لئے آ۔

اس نے مجھ سے بدلہ لینے کے لئے اپنے مزاج پر سرد مہری کا ایک خول منڈھ لیا تھا۔ مجھے خوشی ہوئی کہ ٹیکسی کا ذکر سن کر وہ مجھ سے ملنے پر مجبور ہو گئی تھی۔ طنز ہی سہی لیکن اس کی گفتگو میں زندگی کا کوئی رنگ تو جھلکتا تھا۔

"نام درست ہے۔ ولدیت البتہ مشکوک سی ہے۔ کار ... فروخت نہیں کر سکا کیونکہ کام کے سلسلے میں شہر شہر گھومتا رہتا ہوں۔ چاند کی روشنی میں تمہیں اپنا پورا چہرہ دکھاؤں گا لیکن پانچ بجے سے پہلے ... آواری مجبور کرتا ہے بھولنا۔"

ریسیور پر پہلی بار اس کی مخصوص ہنسی کی مترنم دل کش تال ابھری "شاید مجھے اپنے گھر بھی نہیں لے جاؤ گے؟"

میں ایک گہرا سانس لے کر حسرت آمیز لہجے میں بولا۔ "گھر ہوتا تو ضرور لے جاتا۔ ہم جیسے خانہ بدوش جہاں بیٹھ جائیں اسی جگہ کو اپنا آشیانہ سمجھ لیتے ہیں لیکن تمہیں لے کر کسی جگہ بیٹھنے کا تصور نہیں کر سکتا۔"

"کل تو تم نے بڑے زعم کے ساتھ اپنی مہمان داری کا ذکر کیا تھا" اس نے جھینپتے ہوئے لہجے میں کہا۔

"مہمان داری تو آواری ٹاورز سے پرل کانٹی نینٹل تک کہیں بھی کی جا سکتی ہے۔ میں نے اپنے گھر کا کوئی ذکر نہیں کیا تھا۔ ہماری بات دوسری ہے کہ گھر ہو تو اس کا ذکر اچھا لگتا ہے۔"

"اور اگر میں بھی تمہیں اپنے گھر لے جانے سے انکار کر دوں" وہ رفتہ رفتہ راہ پر آ رہی تھی۔

"اگر مسٹر زرائن آ گئے ہیں تو میں خود بھی تمہارے گھر سے دور رہنا پسند کروں گا۔"

اس بار وہ کھلکھلا کر بے ساختہ ہنس پڑی تھی۔ "اب میں فون بند کر رہی ہوں۔ پانچ بجنے والے ہیں۔ تمہیں نماز شروع کرنا ہو تو بتا دینا۔ گلاب کی کلی خریدنا ہے اور پھر ساڑھے پانچ سے پہلے ٹیکسی میں آواری ٹاورز پہنچنا ہے۔ اتنے کاموں کے لئے وقت بہت کم رہ گیا ہے۔ میں زیادہ دیر تک وہاں انتظار نہیں کروں گی۔" اس نے اپنی کار کا نمبر بتا کر فون بند کر دیا۔

مجھے نہانا دھونا تو نہانا بھی نہیں تھا۔ نیلے رنگ کی پتلون اور سفید قمیص پہلے سے میرے بدن پر موجود تھی۔ گلے میں سرخ ٹائی باندھ کر میں نے کوٹ پہنا تھوڑی دیر میں سلطان شاہ نے جہانگیر کے گھر کا نمبر ملا لیا۔

"رات کو تم کچھ کہے بغیر کہاں غائب ہو گئے تھے؟" جہانگیر نے میری آواز سنتے ہی شکوہ شروع کر دیا تو میں نے فوراً ہی اسے خاموش کر دیا اور سرد لہجے میں دیرا سے بات کرانے کی ہدایت کی۔ مجھے معلوم تھا کہ میں نے اسے ذرا بھی ڈھیل دی تو وہ اپنی پچھلی رات کی بے اعتدالیوں کا حوالہ دیتے ہوئے میرا بھیجا چاٹ کر رکھ دیتا۔

"رات کو تم اپنے مکان پر موجود رہنا" دیرا کے لائن پر آتے ہی میں نے کہا۔ "مجھے یقین ہے کہ بلیک کیٹ نے تم سے رابطہ کرنے کی کوشش ضرور کی ہو گی۔ اس کی تمام باتوں پر تم آزادی کے ساتھ اپنی حیرت اور لاعلمی کا اظہار کر سکتی ہو۔ بس یہ یاد رکھنا کہ کل رات دس بجے کے بعد سے میں مسلسل اپنا ہوں۔"

"تم جو کچھ کہہ رہے ہو اس میں شبہ ہی کیا ہے۔ یہ بتاؤ کہ تم کیا کرتے پھر رہے ہو؟"

"صبح کے اخبارات میں کچھ نہیں آ سکا تھا۔ شام بلکہ دوپہر کے بیشتر اخبارات کی شہ سرخیاں تمہیں میری مصروفیات سے باخبر کر دیں گی۔ باقی تفصیلات ملاقات ہونے پر بتاؤں گا۔"

"آج تو تمہیں شازی زرائن سے بھی ملنا تھا" اس نے چونکی ہوئی آواز میں کہا۔

"میرے پاس وقت نہیں ہے۔ اس وقت اسی سے ملنے جا رہا ہوں۔ بس تم میری مغفرت کی دعائیں کرتی رہنا۔ میرا خیال ہے کہ وہ ہر اعتبار سے تمہاری بھی خالہ ثابت ہو گی۔" میں نے فون بند کر دیا۔ سلطان شاہ ہتھیار لئے کھڑا تھا "یہ ساتھ لے جاؤ۔"

"میں کوئی ہتھیار نہیں لے جاؤں گا" میں نے اس کا ہاتھ تھام کر اسے دروازے کی طرف کھینچتے ہوئے کہا "یہ تم رکھ لو۔ دیر ہو گئی تو ہمارا کام خراب ہو جائے گا۔ یہاں سے راستہ بھی خاصا طویل ہے۔"

گاڑی میں روانہ ہونے کے بعد بھی سلطان شاہ مجھے مسلح کرنے پر مصر رہا لیکن میں نے سختی سے اسے ٹال دیا۔ شازی ایک آزاد خیال عورت معلوم ہوتی تھی اور مجھ سے بے تکلفی کے بہانے میرے بدن پر ہاتھ پھیر کر بہ آسانی میری جامہ تلاشی لے سکتی تھی اگر اسے میرے مسلح ہونے کا شبہ بھی ہو جاتا تو وہ میری طرف سے بے اعتباری کا شکار ہو سکتی تھی۔ میں ہر قیمت پر اسے شیشے میں اتارنے کا ارادہ لے

آواری ٹاورز جا رہا تھا۔

میرے لیا پر سلطان شاہ نے شرف آباد سے نکل کر کار شہید ملت روڈ پر موڑی اور آگے چل کر ہم طارق روڈ پر مڑ گئے اس وقت پانچ بجنے والے تھے' اس لئے ٹریفک کا ہجوم ابھی سڑکوں پر نہیں آیا تھا۔ طارق روڈ کے اختتام پر قبرستان کے سامنے پھول والے۔ جن سے میں نے ہاتھ کے راستوں پر گلاب کی ادھ کھلی اور بن کھلی کلیوں کا ایک ہار خریدا اور اس میں سے ایک بغیر کھلی ہوئی کلی الگ کر کے بقیہ ہار سلطان شاہ کی گود میں ڈال دیا۔

سندھی مسلم سوسائٹی سے گزرتے ہوئے مجھے گردھاری لال کا خیال آیا جس کا مکان ہمارے دائیں ہاتھ کی گلیوں میں سے کسی ایک میں واقع تھا۔ اس کا قتل صبح کے اولین لمحات میں ہوا تھا' اس لئے قتل کی خبر شام کے اخبارات نے شائع کی تھی اگر میرے دو ماتحتوں نے گردھاری لال کے پڑوسیوں اور علاقے کے چوکیدار کو چوکنا نہ کیا ہوتا تو شاید اس بے چارے آزاد حق کی لاش کئی دن تک اس مکان میں سڑتی رہتی اور کوئی اس کا پرسان حال نہ ہوتا۔ اخباری اور پولیس کے ذرائع نے گردھاری لال کے بہیمانہ قتل کو خاندانی تنازع کا نتیجہ قرار دیا تھا کیونکہ گردھاری لال کی بیوی اس سے لڑ کر کئی ماہ قبل بچوں سمیت اپنے میکے چلی گئی تھی۔ جو شکار پور میں واقع تھا۔ پولیس کی ایک جماعت گردھاری لال کی بیوی اور اس کے میکے والوں کو تفتیش میں شامل کرنے کے لئے فوری طور پر شکار پور روانہ ہو گئی تھی۔ سہل ترین انداز میں یہ قصہ نمٹانے کی کوششوں میں' اہل کاروں نے گردھاری لال کی موت کا سبب بننے والی گولی کے علاوہ باقی دو گولیوں اور دو دو حق کیوں کی باقیات کو اسی بری طرح نظرانداز کیا تھا کہ خبروں میں ان کا سرے سے کوئی ذکر ہی نہیں تھا۔

شاہراہ فیصل پر آتے ہی میں نے سلطان شاہ کو بریف کرنا شروع کر دیا "شارع فیصل اور فاطمہ جناح روڈ کے سنگم پر جو چوراہا ہے۔ تم مجھے وہاں اتار دینا میں سڑک عبور کر کے کھلا ہوا ہوٹل کے ریمپ پر چڑھ جاؤں گا۔ اس اثنا میں تم میٹروپول ہوٹل کا طواف کر کے سامنے سے اسی طرف داخل ہو جانا — بڑے دے سے گزر کر جب تم ریمپ سے اترو گے تو احاطے کے اختتام پر میں اس کے ساتھ موجود ملوں گا۔ تمہاری کار نظر آنے تک میں کسی نہ کسی طرح اسے الجھائے رکھوں گا۔ تمہیں محفوظ فاصلے پر رہتے ہوئے بہت احتیاط سے اس کا پیچھا کرنا ہے۔ آگے کیا کرنا ہے وہ تم اچھی طرح جانتے ہو لیکن غیر ضروری طور پر عجلت یا بے احتیاطی سے کام نہ لینا۔ شاتی اپنی باتوں سے بہت چالاک اور مکار عورت معلوم ہوتی ہے۔"

"اس کی کار کا نمبر اور رنگ بتا دو۔ ہو سکتا ہے کہ کسی وجہ سے مجھے مقررہ مقام تک پہنچنے میں دیر ہو جائے تو کم از کم آگے سے تلاش کر سکوں" اس نے معقول مشورانہ سے میں سوال کیا۔

"وہ کلفٹن کے علاقے میں' ایک فلیٹ میں رہتی ہے" میں نے شاتی کی کار کا مقامی نمبر دہراتے ہوئے کہا۔ "یہاں سے نکل کر وہ فریئر ہال کے سامنے سے بھی گزر سکتی ہے فاطمہ جناح روڈ پر اپنے کانونسلیٹ والی راہ بھی اختیار کر سکتی ہے لیکن کلفٹن کے لیے ہر حال میں گزرے گی۔ تم کہیں اسے پکڑ سکتے ہو۔"

چند ثانیوں کے بعد ہم ہوٹل مہران کے سامنے سے گزرے اور مقررہ چوراہا جس سے داہنی طرف ہوٹل آواری ٹاورز سر اٹھائے کھڑا ہوا تھا اور بائیں طرف والی سڑک پر جرمن کے کانونسلیٹ کا دفتر واقع تھا۔ سلطان شاہ نے چوراہے پر گھومتے ہوئے ٹریفک کی آڑ میں لمحہ بھر کے لئے کار روکی میں دروازہ کھول کر نیچے اتر گیا۔ سلطان شاہ نے دروازہ بند ہوتے ہی اپنی کار آگے بڑھا دی اور میں موقع پا کر سڑک پار کر گیا۔

دوسرے ٹریک پر مستقل بند ہونے کی وجہ سے ٹریفک نہیں تھا۔ اس لئے چند ثانیوں میں آواری ٹاورز کے سامنے میں پہنچ گیا۔ میرے لئے ریمپ پر چڑھنا بے معنی تھا کیونکہ میں نے شاتی کو اس کے اختتام کا مشورہ دیا تھا۔

ہوٹل کے ریستوران اور دوسرے دفتر کے سامنے سے گزرتا ہوا میں مقررہ مقام پر پہنچا تو سامنے ہی کنکریٹ کی دیوار کے ساتھ مطلوبہ کار کھڑی ہوئی نظر آ گئی۔ اس میں سوار خاتون پر نظر پڑتے ہی' میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ نسوانی حسن و جمال کی ہر وہ تعریف جو تصور میں آ سکتی ہے' اس خاتون میں مجسم نظر آ رہی تھی۔

گوری رنگت' تیکھے نقوش' مسکراتے ہوئے گلابی ہونٹ' بڑی بڑی سیاہ آنکھیں' شانوں تک تراشے ہوئے سنہرے بال اور بغیر آستین والے بلاؤز کے ساتھ ساڑھی میں ملبوس وہ خاتون حسن کے ساتھ ساتھ نسوانی وقار کا ایک پیکر نظر آ رہی تھی جسے چھوتے ہوئے بھی خوف آتا تھا کہ کہیں وہ میلی نہ ہو جائے۔

وہ مسکراتے ہوئے میری ہی طرف دیکھ رہی تھی ...... نہ وہ میری تھی اور نہ میرا اس سے کوئی تعلق تھا لیکن پھر بھی' صرف اس خیال سے میرا دل دھڑک اٹھا کہ شاتی جیسی الجھن میں ایک حسینہ دل میں میرا انتظار کر رہی تھی۔ اس نے اپنی کار داہنی طرف' دیوار سے لگا کر کھڑی کی تھی اس لئے اس کے نیچے اترنے کی گنجائش نہیں تھی۔ اس نے غلط موڑ اور کار میں گلاب کی کلی دیکھ کر مجھے پہچان لیا اس لیے میرے قریب پہنچتے ہی اس نے جھک کر کار کا دروازہ کھول دیا۔ اس کی ذات اس قدر سحر انگیز تھی کہ اس قدر واضح پیشکش کے باوجود میں لمحہ بھر کے لئے ٹھٹھک گیا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ تنکی کے بجائے پھول چن

"عجیب ہے" اس نے بے ساختہ مسکراہٹ کے ساتھ یوں کہا
جیسے ہم مدت سے ایک دوسرے کی صورت آشنا ہوں" یا
کسی سے لفٹ لے کر آتے ہو؟"

میں اس کے وجود کی رعنائیوں کے دیدار میں کھویا ہوا تھا
بس کی رسیلی اور مترنم آواز سن کر چونکا اور ایک جھٹکے سے
اس کے برابر والی سیٹ پر بیٹھ گیا۔

کار میں بیٹھتے ہی شنائی کے وجود کی حیوانی مہکار نہایت
شدت سے میرے اعصاب پر حملہ آور ہو گئی تھی۔
اس کی بو میں کسی ولایتی پرفیوم کی خوشبو بھی شامل تھی لیکن ان
دونوں کی آمیزش میں زبردست فرق تھا کہ اسے نظر انداز کرنا ممکن نہیں تھا۔

"کبھی میں نے اس بار ہی چھوڑ دی تھی" میں نے
مسکراتے ہوئے کہا "چند قدم کے فاصلے کے لئے اتنا لمبا چکر
کاٹنے میں خاصا وقت خراب ہوتا۔ میرا خیال ہے کہ مجھے دیر
نہیں ہوئی ہے۔"

"دیر تو ہوئی ہے۔ اس کا ثبوت یہ ہے کہ میں تم سے پہلے
یہاں موجود ہوں" میں جانتا تھا کہ وہ کون تھی مگر پھر بھی مجھے
اس کے چہرے پر اور آنکھوں میں معصومانہ سی شوخی رقصاں
نظر آ رہی تھی۔

"پہلے بھی تمہیں دیکھ لیا ہوتا تو تمہیں ایک لمحے کے
لئے بھی انتظار نہ کرنے دیتا" میں نے ٹانگیں پائیدان پر رکھ کر
اپنی سمت کا دروازہ بند کر لیا۔ میں گھر سے ہی یہ سوچ کر چلا تھا کہ
شنائی کو یقین دلانے کی اداکاری کروں گا کہ میں اس کے تیر
نظر سے گھائل ہو گیا تھا لیکن میں محسوس کر رہا تھا کہ اسے دیکھ
لینے کے بعد میرے جو جذبات تھے ان کی وجہ سے مجھے کسی
اداکاری کی ضرورت نہیں رہی تھی۔ شنائی سحر خیز شخصیت،
تھم انگیز سراپا اور فسوں خیز اطوار کی مالک تھی۔ وہ خود بھی
اپنے وجود کی ان حشر سامانیوں سے بے خبر نہیں تھی۔ تبھی
اس نے اپنی گداز اور شفاف بانہوں کو نمایاں کرنے کے لئے سیاہ
سلک کا مختصر سا بغیر آستین والا بلاؤز پہنا ہوا تھا جس پر زرد اور
سیاہ ساڑی عجیب رنگ دکھا رہی تھی۔ مختصر سے ان چند لمحوں
میں نہ جانے کتنی بار میرے دل میں یہ طفلانہ خواہش پیدا ہوئی
کہ کسی بہانے سے اس کے گلابی شفاف بازو کو چھو کر حسن و ادا
کی اس دیوی کے بدن کا لمس تو محسوس کروں جس سے پتا چل
سکے کہ وہ آسمان سے اتری ہوئی کوئی اپسرا نہیں بلکہ میری طرح
کی ایک انسان تھی۔

اس نے جس رفتار سے گاڑی ریمپ سے نکال کر گھمائی
تھی اس سے ظاہر ہوا کہ وہ کھلنڈری طبیعت کی مالک تھی۔
شاید خطروں سے الجھنا اور الجھ کر بچ نکلنا اس کی ہابی تھی۔ اسی
وجہ سے وہ سیکرٹ ایجنٹ بنی ہوئی تھی۔ اسے قریب سے دیکھ
کر اس کے چیف وہ رقیبوں کے نصیب کی سیاہی کا اندازہ لگانا کچھ
دشوار نہیں تھا۔

"تم چپ کیوں ہو بیٹھے" حیوانی مہکار میں شنائی کی
رسیلی آواز ابھری "کیا مجھ سے مل کر مایوس ہوئے ہو؟"

"مجھے حیرت ہے کہ تم جیسی حسین لڑکی کو شنائی زرائن
نے ایسا خطرناک پیشہ اختیار کرنے کی چھوٹ کیسے دی ہوئی
ہے" میں نے اپنے اوپر طاری ہونے والی مرعوبیت کے حصار
کو توڑتے ہوئے کہا۔

"تم سے ملنے کا یہ مطلب نہیں کہ میرا پیشہ بہت
خطرناک ہے کیونکہ میں اپنے کاؤنسلیٹ کی پبلک ریلیشنز
آفیسر ہوں۔ دوسری بات یہ ہے کہ میرے کوئی پتی ابھی تک
پیدا ہی نہیں ہوئے ہیں۔ یہ تو خیر چھوٹی موٹی باتیں ہیں۔ اصل
بات یہ ہے کہ میں بھی کچھ کم خطرناک نہیں ہوں۔ ٹارگٹ
شوٹنگ میں سات اور کراٹے میں تین ٹرافیاں جیت چکی ہوں"

اس وقت وہ کسی سیکرٹ ایجنٹ کے بجائے ایک الھڑ دوشیزہ
معلوم ہو رہی تھی جو اپنے کارنامے گنا کر خوش ہو رہی ہو۔

"پتی پیدا نہیں ہوئے" میں نے حیرت سے دہرایا "تو یہ
مسز شنائی زرائن کا کیا ڈھکوسلا ہے؟"

"مس رہتے ہیں تو قدم قدم پر شادی کے امیدوار تڑپتے
اور پھڑکتے رہتے ہیں۔ مسز بن جانے سے ایسے جنجالوں سے
جان بچی رہتی ہے۔ خاص خاص لوگوں کو میں خود ہی اندر کی
بات بتا دیتی ہوں۔"

"مجھے تم نے کب سے اپنے خاص آدمیوں میں شامل
کر لیا ہے؟" میں نے پر اشتیاق لہجے میں پوچھا۔

"رام دیال نے کہا تھا کہ تم کوئی بہت ہی خاص آدمی ہو۔
جب تک تم خود بگاڑ پیدا نہیں کرو گے میں پورے خلوص کے
ساتھ تم کو اپنا خاص آدمی سمجھتی رہوں گی۔ مجھے معلوم ہے کہ
ہزارا اور شیخی کا اکثر واسطہ پڑتا رہتا ہے۔"

"مجھے ان لوگوں کی ذہانت کی داد دینا پڑتی ہے جنہوں نے
کراچی میں تم کو پی آر او مقرر کیا ہے۔ تمہاری کہی ہوئی ہر بات پر
اس شہر کے لوگ آنکھیں بند کر کے یقین کر لیتے ہوں گے؟"

"زبان سے تو سب ایسا ہی کہتے ہیں، اندر کی بات وہ خود
جانتے ہوں گے" اس نے معصومانہ بے بسی سے کہا پھر یک
بیک موضوع بدلتے ہوئے بولی "میرے ہاتھ کی سیر کی
کھانے یا بازار سے کچھ لینے چلیں؟"

"میزبان تم ہو" اس لئے انتخاب کا اختیار بھی تم ہی کو ہے"
میں نے کہا۔

وہ اچانک کھلکھلا کر ہنس پڑی۔ گاڑی چلاتے ہوئے
خاصی دیر تک ہنستی رہی اور میں یہ سوچتا رہا کہ مجھ سے ایسا کون
سا لطیفہ سرزد ہو گیا تھا جس نے اسے یوں ہنسنے پر مجبور کر دیا تھا
جب اس کی ہنسی قابو میں آئی تو اس نے وہ پہیلی خود ہی
حل کر دی اور بولی "ابھی پانچ بج کر دس منٹ ہوئے ہیں۔
کراچی میں لوگ کہیں بھی ہوں، آٹھ نو بجے سے پہلے ڈنر
نہیں لیتے۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ اس وقت تک تم میرے
ساتھ ہی رہو گے۔"

"تم سے مل کر اپنی مرضی سے واپس لوٹنا چاہو گی ہو گی۔ جب تم چاہو گی میں اٹھ کر چلا آؤں گا۔ مجھے تو تم سے کچھ دیر باتیں کرنی ہیں۔ اس کے بعد ٹھہرنا یا نہ ٹھہرنا تمہاری مرضی پر منحصر ہو گا" میں نے سنجیدگی سے کہا۔

اس نے دوستانہ انداز میں میرے داہنے شانے پر ہاتھ مارا اور جلدی سے بولی "ارے! اتنی سی بات کا برا مان گئے؟ میں بات بے بات پر ہنس بول کر زندہ رہنے کی عادی ہوں۔ مذاق کی باتوں پر برا مناؤ گے تو ہم دونوں بہت جلد ایک دوسرے سے بدظن ہو جائیں گے۔ خوش رہنا آج کے دور میں زندگی کا سب سے بڑا انعام ہے۔"

"رفتہ رفتہ میں تمہارے مزاج کو سمجھ جاؤں گا" میں نے بے پروائی اختیار کرنے کی کوشش میں کہا "آج تو تم بار بار مجھے حیران کیے دے رہی ہو۔ کبھی تم دس برس کی ایک الھڑ دوشیزہ نظر آنے لگتی ہو اور کبھی ایک پختہ کار عورت کا روپ دھار لیتی ہو۔"

اس نے ایک بار پھر قہقہہ لگایا "سمجھ لو میں ان دونوں میں سے کچھ بھی نہیں ہوں!"

اچانک اس کی گاڑی میں ڈیش بورڈ کے کسی حصے سے بلیکنگ الارم کی ایک ہلکی سی آواز ابھری اور فوراً ہی معدوم ہو گئی۔

"یہ کیسی آواز تھی؟" میں نے وہ سوال کرتے ہوئے اپنے لاشعور میں خوف کی ایک موہوم سی لہر ابھرتی ہوئی محسوس کی۔

"اس گاڑی میں ایسے کئی شعبدے نصب ہیں" وہ ہنستے ہوئے بولی "مثال کے طور پر تم ڈیش بورڈ میں اپنے سامنے دیکھو تو کوارٹز کلاک کے برابر میں تمہیں ایک گول سوراخ نظر آئے گا۔ بظاہر یہ ڈیش بورڈ کی ساخت کا ایک حصہ نظر آتا ہے لیکن درحقیقت یہ ایک پوشیدہ پستول کی نال ہے جس کا رخ تمہارے سینے کی طرف ہے۔ یہ پستول ہر وقت لوڈ رہتا ہے اور اس کا ٹریگر ایک برقی سولینائیڈ سے فٹ ہوتا ہے جس کا کنٹرول میرے پاس ہوتا ہے۔ میں جب چاہوں ایک سوئچ دبا کر اپنے برابر میں بیٹھے ہوئے شخص پر یکے بعد دیگرے چھ فائر کر سکتی ہوں۔ یہ صرف حفاظت خود اختیاری کے لئے ہے۔ کچھ پتا نہیں ہوتا کہ کب اس کی ضرورت پیش آ جائے۔"

"پھر تو تمہاری ہم نشینی مہلک بھی ثابت ہو سکتی ہے" میں نے زبردستی ہنستے ہوئے کہا۔ الارم کی آواز کے بعد اس کی وضاحت مجھے کسی گڑبڑ کا احساس دلا رہی تھی لیکن میں اس پر اپنے کسی اندیشے کا اظہار کرنے سے قاصر تھا۔

"دشمنوں کے لئے مہلک ہو سکتی ہے، دوستوں کے لئے یہ بے ضرر ہے۔ تمہیں اس سے خوف زدہ ہونے کی کوئی ضرورت نہیں۔ تمہیں تو معلوم ہی ہے کہ ہمارے پیشے میں خطرات اچانک ہی نازل ہوتے ہیں۔"

"کہیں یہ میرے لئے کوئی دھمکی تو نہیں ہے؟" میں نے اپنے اندیشوں پر غالب آتے ہوئے سرسری سا سوال کیا۔

"ارے نہیں" وہ پھر ہنس پڑی "تھوڑی دور کی ڈرائیو میں راستے میں سپر اسٹور سے روزمرہ کی اپنی چیزیں خریدوں گی پھر ہم فلیٹ میں مزے سے خوش گپیاں کریں گے۔ تم چاہو گے تو کام کی باتیں بھی ہو جائیں گی۔"

اس کے لب و لہجے نے مجھے مطمئن کر دیا۔ اس بار میں، میں دیکھ چکا تھا کہ سلطان شاہ جہانگیر کی سیاہ ٹیوٹا مناسب فاصلے سے ہمارے پیچھے لگا ہوا تھا۔ کسی بھی خطرے کی صورت میں وہ فوری طور پر میری مدد کر سکتا تھا۔

اگلے چوراہے پر شاہ تاج نے اپنی کار سپر اسٹور کے سامنے روک دی۔ اس کی فرمائش پر مجھے بھی کار سے اترنا پڑا۔ اس وقت اسٹور میں خریداروں کی خاصی بھیڑ تھی۔ اس بار شاہ تاج میرے بدن سے بالکل لگ کر چل رہی تھی۔ ایک بار مجھے یوں محسوس ہوا جیسے وہ جامہ تلاشی کے انداز میں بدن ٹٹول رہی ہو لیکن اس کی مخمور نگاہوں کا سامنا ہوتے ہی میرے شکوک و شبہات یک لخت ذہن سے نکل جاتے۔

وہ خریداری کی متعدد اشیاء اپنی ٹرالی میں ڈالتی جا رہی تھی۔ جب ٹرالی کا وزن بڑھنے لگا تو میں نے اپنی خدمات پیش کر دیں۔ اس نے پنیر اور بسکٹوں سے لے کر ٹوتھ پیسٹ تک کی خریداری کروائی تو مجھے محسوس ہوا خریداری میں دانستہ خاصا وقت صرف کرنے کی کوشش کر رہی تھی۔ جب اس نے خوشبویات والے شیلف دیکھنا شروع کیا تو میں خاموش نہ رہ سکا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ آج تم دفتر سے پوری خریداری کا ارادہ کر کے نکلی ہو" میں نے ہلکے سے طنز میں کہا تھا۔

"اوہ! سوری ڈارلنگ" اس نے لگا کر بڑے والہانہ انداز میں دونوں ہاتھوں سے میرا داہنا بازو تھام لیا "گھر داری کے معاملے میں میں بہت بے پروا واقع ہوئی ہوں۔ آج کئی ہفتے بعد اسٹور میں آئی تو یاد آیا کہ گھر میں ہر چیز ختم ہو چکی ہے۔ آؤ، بس اب چلتے ہیں۔"

میں نہایت سعادت مندی کے ساتھ اس کے ہو لیا۔ اس پورے وقت میں میں نے یہ نوٹ کیا تھا کہ میں موجود ہر شخص شاہ تاج کو دیکھ کر مبہوت ہوئے بغیر نہ رہ سکا تھا۔ عورتوں کی نگاہوں میں رشک و حسد کے جذبات اور مرد تو جیسے اس پر مر مٹنے کے لئے ہوتے ہیں۔ ان میں زیادہ حریص اور دیدہ دلیر تھے، وہ اسے اپنے کندھوں اور سے چھوتے ہوئے بھی گزر گئے تھے لیکن شاہ تاج نے توجہ نہیں دی تھی۔ وہ اپنی خریداری میں محو تھی یا میری متوجہ تھی۔

رقم کی ادائیگی کے بعد ہم واپس لوٹ کر کار میں بیٹھے

تو میں نے ازراہ مذاق کہا "میرا خیال ہے مجھے پچھلی سیٹ پر بیٹھنا چاہئے۔ پتا نہیں کب تم غلطی سے وہ تنخیہ سوئچ دبا بیٹھو!"

"میں غلطی نہیں کرتی" اس نے شوخ لہجے میں کہا۔ "بس ذرا سی دیر کی بات ہے۔ اب ہم فلیٹ کے قریب ہیں۔"

کار میں سوار ہونے تک میں نے موقع پا کر سیاہ شیراز کو دیکھنا چاہا لیکن وہ کہیں نظر نہیں آئی۔ سروس لین میں آگے جا کر میں نے پہلے سلطان شاد کو دیکھا جس کے چہرے پر تشویش کے آثار تھے۔ پھر اسی کے قریب شیراز بھی نظر آئی۔ اس کے پچھلے ٹائر فلیٹ تھے۔

گاڑی مین روڈ پر پہنچی ہی تھی کہ شاذی کی کار میں ایک مرتبہ پھر ایمرجنسی الارم کی ہلکی سی آواز گونجی۔

"اوہ شٹ!" شاذی نے دانت پیس کر غصیلے لہجے میں کہا اور کار کی رفتار ایک دم بڑھا دی۔

"کس پر دانت پیس رہی ہو" میں نے ہولے سے سوال کیا۔

"کسی پر نہیں۔ چند لمحوں میں کرپ آ گیا تھا" وہ خوشگوار لہجے میں بولی "تم میرے خفیہ پستول سے بلاوجہ ہی خوف زدہ ہو رہے ہو۔ میں تمہیں یہ بتانا تو بھول ہی گئی تھی کہ پستول بے آواز بھی ہے۔ جب تک گولی سینے میں نہ اترے شکار کو پتا بھی نہیں چلتا کہ اس کے ساتھ کیا ہونے والا ہے۔ پچھلی بار تم نے جو الارم سنا تھا اس کے ذریعے مجھے راستے میں کہیں رکنے کی ہدایت کی گئی تھی۔ میرا خیال ہے کہ کوئی میرا پیچھا کر رہا تھا اور میرے محافظ اسے چیک کرنا چاہتے تھے۔ دوسرے الارم کے ذریعے ان میں سے کسی نے مجھ سے بات کرنے کی خواہش کا اظہار کیا ہے۔ میں اپنا ایریئل آن کرنے جا رہی ہوں۔ تم اطمینان اور خاموشی سے ہماری گفتگو سنو گے ورنہ میری اور تمہاری دوستی ختم ہو جائے گی۔"

اس کے وہ انکشافات سن کر میرا دماغ سن ہو کر رہ گیا۔ اس نے بڑی ہوشیاری اور مہارت سے مجھے اپنے جال میں پھانس لیا تھا۔ میں اس کا قیدی بن چکا تھا اور اگر میں اس کی مرضی سے انحراف کرتا تو ڈیش بورڈ میں پوشیدہ پستول کی ایک بے آواز گولی میرا کام تمام کر سکتی تھی۔ اس نے باتوں ہی باتوں میں ساری صورتحال مجھ پر اچھی طرح واضح کر دی تھی۔

اس وقت تک وہ گاڑی اگلے چوراہے سے دائیں طرف موڑ کر مین ساحلی پٹی کی طرف لے چلی تھی اور پھر اس نے ہاتھ بڑھا کر اپنے ایریئل کا سوئچ آن کر دیا اور کار کی رفتار کم کر دی۔

"کالنگ فار نمبر نو" ایریئل پر ایک بھاری مردانہ آواز بے تابانہ انداز میں وقفے وقفے سے پیغام دہرا رہی تھی۔ ریڈیائی شور کی وجہ سے لب و لہجہ واضح نہیں تھا لیکن میں آواز سن کر چونک پڑا کیونکہ اس میں بلیک کیٹ کی سے زیادہ مشابہت تھی۔

"نمبر نو ریسیونگ" شاذی نے سرد اور ٹھہری ہوئی آواز میں کہا۔ اس کی آواز کی ساری چاشنی یک لخت غائب ہو گئی تھی اور اس کے چہرے پر بھی گہری سنجیدگی نے ڈیرے ڈال دیئے تھے۔

"تم بہت احمق اور بے پروا ہو" غصیلی مردانہ آواز ابھری "ہوٹل سے ایک سیاہ شیراز مسلسل تمہارا پیچھا کر رہی تھی۔ سپر اسٹور کے قریب اس کے دو ٹائر ناکارہ کر دیئے گئے ہیں اب میدان صاف ہے۔ تمہیں فلیٹ کا رخ کرنے کی ضرورت نہیں۔ میں نے پروگرام بدل دیا ہے۔ قیدی نے فلیٹ میں بازپرس کی گئی تو پوری بلڈنگ میں ہنگامہ کھڑا ہو جائے گا۔"

"پھر میرے لئے کیا حکم ہے؟" خاموشی چھاتے ہی شاذی نے کسی فرماں بردار ماتحت کی طرح سوال کیا۔

"اسے اسٹیشن پر لے آؤ" میں وہیں تمہیں ہدایات دوں گا۔ اوور اینڈ آل!"

شاذی نے ہاتھ بڑھا کر ایریئل کا سوئچ آف کر دیا۔ میں اس وقت پستول کے سامنے بہت خطرناک پوزیشن میں بیٹھا ہوا تھا۔ اس لئے کوئی مداخلت کئے بغیر خاموشی سے وہ گفتگو سنتا اور شاذی کے چہرے کا جائزہ لیتا رہا۔

بات ختم ہونے پر میں نے اپنے وجود میں برپا طوفان پر قابو پاتے ہوئے شاذی سے پرسکون لہجے میں پوچھا "یہ کون تھا اور کس کے بارے میں بات ہو رہی تھی تمہاری؟"

اس نے کڑے تیوروں سے گھور کر میری طرف دیکھا اور ہنس پڑی۔ اس بار اس کی ہنسی میں نہ لوچ تھا نہ کھنک۔ ہنسی میں صرف درندگی اور خون کی پیاس جھلک رہی تھی۔

"ابھی سب پتا چل جائے گا ڈیئر مہاراج!" اس نے غراتے ہوئے کہا اور موڑ لے کر کار کی رفتار ایک بار پھر بڑھا دی۔

اس کی زبان سے اپنا نام سن کر میرا منہ حیرت سے کھلا رہ گیا۔ میرا انجام تو جو ہونا تھا سو ہونا ہی تھا مگر وہ عورت مجھے بھی حیرت کے سمندر میں غوطے دیئے جا رہی تھی۔

میرے ذہن میں بے اختیار سلطان شاہ کی بات گونجنے لگی۔ وہ اکثر کہا کرتا تھا کہ مجھے زندگی کی سب سے بڑی شکست کسی حسین اور خوبرو عورت کے ہاتھوں اٹھانا ہوگی اور وہ ہوتا نظر آ رہا تھا۔

کار کا انجن پوری قوت سے غرا رہا تھا۔ ہموار آواز میں شاذی کا فقش کی بھری پڑی بارونق شاہراہ پر ایک قیدی کو کسی پراسرار ٹھکانے کی طرف اڑائے لئے جا رہی تھی۔

صورت حال نے یک بیک ہولناک اور روح فرسا رخ
اختیار کر لیا تھا۔
میں ایک کیٹ پی کو اپنی دانست میں پچھاڑ کر تو برو
شانتی نرائن سے ملنے کے لئے نکلا تو میرے ذہن میں خاکہ بنا
ہوا تھا کہ میں اس دلربا نازنین سے کچھ ایسی خفیہ باتیں اگلوانے
میں کامیاب ہو جاؤں گا جو اس وقت تک میرے علم میں نہیں
تھیں اور ان کی روشنی میں میرے لئے بلیک کیٹ پی پر کاری
ضرب لگانا آسان ہو جائے گا۔

لیکن شانتی نرائن میری توقع کے خلاف ایک کھاگ اور
زیرک سیکرٹ ایجنٹ ثابت ہو رہی تھی۔ وہ کسی روایتی مشرقی
عورت کی طرح آسانی سے میری باتوں میں آنے والی نہیں
تھی۔ مجھ سے ملاقات سے پہلے اس نے اپنے اطمینان کا پورا
بندوبست کیا ہوا تھا۔ اس کا ڈرائیور اس کو تحفظ فراہم کر رہا تھا
اور ہمارے آواری ٹاورز سے روانہ ہوتے ہی پیچھا کرنے والوں
نے بھانپ لیا تھا کہ کوئی اجنبی اپنی کار میں شانتی کا پیچھا کر رہا ہے۔

میں نے شانتی کے ہمراہ سپر اسٹور سے واپس لوٹتے ہوئے
سلطان شاہ کی پریشان حالی بھانپ لی تھی۔ اس کی کار کا ایک
ٹائر جسے میں نے بھی دیکھ لیا تھا لیکن ٹرانسمیٹر پر ہونے والی
شانتی کی گفتگو سے میں نے سمجھ لیا تھا کہ اس بے چارے کی
کار کا دوسرا ٹائر ناکارہ کر کے اسے رکنے پر مجبور کر دیا گیا تھا اور وہی
اس کی پریشانی کا اصل سبب تھا۔ ایک ٹائر کی بات ہوتی تو وہ فوراً
ہی کار کو جیک پر چڑھا کر ٹائر بدلنے کی تیاری شروع کر چکا ہوتا
لیکن بیک وقت دو ٹائروں کا ناکارہ ہو جانا بڑے سے بڑے افلاطون
کے لئے بھی تشویش کا باعث بن سکتا تھا۔

میں نے راستے میں سلطان شاہ کو اس کے مشن کے
بارے میں بریف کر دیا تھا۔ اسے یہ بھی معلوم تھا کہ شانتی
غیر مسلح تھا۔ دوسری طرف دو ٹائر ناکارہ ہونے کے بعد اس نے
فوراً ہی سمجھ لیا ہو گا کہ اسے کوئی سنگین خطرہ درپیش تھا۔ ایسے
حالات میں تعاقب کا یکایک موقوف ہونا میرے حق میں
بہترین ثابت ہو سکتا تھا۔ میرا خیال تھا کہ سلطان شاہ کوئی
متبادل حل تلاش کرنے تک ہی ہمارے ہر سراغ سے محروم
ہو چکا ہو گا۔

دوسری طرف شانتی سے بات کرنے والے کی شناسا آواز
تھی۔ اس نے خود کو صرف پی کہا تھا۔ لیکن وہ شاید ان کی باہمی
شناخت کے لئے کافی تھا کیونکہ وہی آواز مجھ سے یا ور اے بلیک
کیٹ پی کے طور پر متعارف تھی۔ اس نے شانتی کو نمبر تو کہہ کر
مخاطب کیا تھا۔ اگر شانتی واقعی بلیک کیٹ پی کی براہ راست
مددگار تھی تو مجھے بڑی چوٹ ہو چکی تھی اور میرے لئے
مصائب کے کسی نئے سلسلے کا آغاز ہونے والا تھا۔

جب اسلام آباد میں اس کے سفارت خانے کے ایک
اہلکار "رام دیال" سے فون پر بات کرتے ہوئے مسز شانتی
نرائن کا نام میرے سامنے آیا تو میرا خیال تھا کہ وہ بلیک کیٹ پی
کے اثر و رسوخ سے آزاد ایک ایسی عورت ہو گی جسے اپنی پیچ
دار باتوں میں الجھا کر میں اسے بہت کچھ اگلنے پر مجبور کر دوں گا۔
لیکن وہ ایسی چالاک اور مکار ثابت ہوئی تھی کہ اس نے پیچ
دار گفتگو کا مرحلہ آنے سے پہلے ہی مجھے بے بس کر ڈالا تھا اور
یک بیک میری تقدیر کی مالک بن بیٹھی تھی۔

میرے لئے بلیک کیٹ پی اور شانتی کا وہ براہ راست تعلق
بہت تشویش انگیز تھا۔ سیاسی اور سفارتی جرائم سے براہ
راست کوئی واسطہ نہ ہونے کے باوجود میں جانتا تھا کہ ہر اس
ممالک اور کشیدگی کے خطوں میں ہر ملک اپنے سفارت خانے
کو ہر حالت میں اور ہر قیمت پر ایسے واقعات سے حتی الامکان
دور رکھنے کی کوشش کرتا ہے جن کے انکشاف کی صورت
میں اس کے سفارت خانے کو شرمندگی، بدنامی یا رسوائی کا سامنا
کرنا پڑے۔ ان کے لئے کام کرنے والے سیکرٹ ایجنٹ،
تخریب کار، دہشت گرد اور گوریلے بھی عام طور سے ان سے
دور رہتے ہیں اور انہیں یہ تک نہیں معلوم ہوتا کہ ان کی
ڈوریاں ہلانے والا کون اور کہاں ہے۔ اپنے اندازوں کی بنا پر اگر
وہ کوئی موہوم سی رائے قائم بھی کر لیں تو اس میں کوئی وزن
نہیں ہوتا اور پکڑے جانے کی صورت میں وہ اپنے پس پردہ
آقاؤں کے لئے کوئی خطرہ ثابت نہیں ہوتے۔ اپنی مکمل بے
خبری کے باعث وہ اپنے حریفوں کے لئے قطعی بے مصرف
ثابت ہوتے ہیں اور خاموشی کے ساتھ ان کی جگہ کوئی دوسرا
مہرہ تیار کر لیا جاتا ہے جو اپنی کارکردگی کے سہارے ترقی کرنے
کے جوش میں زیادہ کارآمد ثابت ہوتا ہے۔

لیکن شانتی نرائن کے معاملے میں وہ اصول سرے سے
غلط نظر آ رہا تھا۔

وہ مکمل طور پر بلیک کیٹ پی کی باغیانہ سرگرمیوں میں اس کی
معاونت کر رہی تھی۔ اپنی گاڑی میں خفیہ اور بے آواز پستول
کے ساتھ ہی ایک ایسا ٹرانسمیٹر بھی لئے گھوم رہی تھی جس
پر براہ راست بلیک کیٹ پی سے رابطہ کیا جا سکتا تھا۔ سب سے
بڑھ کر یہ کہ بلیک کیٹ پی کی ہدایت پر وہ مجھے اپنے فلیٹ کی
بجائے کسی نامعلوم اسٹیشن کی طرف لئے جا رہی تھی۔ جس
سے اس کا اور بلیک کیٹ پی کا براہ راست رابطہ تھا۔ اس کی بے
خوفی سے ظاہر ہوتا تھا کہ اسے مقامی حکام اور قانون کا ذرا بھی
اندیشہ نہیں تھا یا مجبوراً اپنے مذموم مقاصد کے لئے اپنی جان

تک قربان کر دینے کی حد تک آمادہ و تیار تھی۔

ایک اسی کی بات نہیں تھی۔ اس سے پہلے سلطان شملہ نے کرنل میش پال کو پکڑا تھا جو ایک اہم سفارتی افسر ہوتے ہوئے بلیک کیٹ لی کا خاص بننے کے لئے تیار تھا۔

جب جنگ کی رفتار سست اور مدافعانہ ہو تو ہر قدم بہت سوچ سمجھ کر اور رازداری کے ساتھ اٹھایا جاتا ہے تاکہ دشمن کو اس کی ہوا نہ لگ سکے لیکن جب گھمسان کا رن پڑ جائے اور دونوں طرف فنا یا بقا کا تیسرا سوال حوصلوں کو مہمیز دینے لگے تو پھر ساری احتیاط اور رازداری کو بالائے طاق رکھ کر تیز اور بروقت کارروائیاں کی جانے لگتی ہیں۔ ہر شخص جانتا ہے کہ کن فیصلوں کی پشت پر کون کام کر رہا ہے اور اس کا ہدف کیا ہے۔

یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ لوگ اپنی دانست میں جنگ کے دوسرے مرحلے میں پہنچ ہوئے تھے اور کھل کر کام کرنے کے موڈ میں آ چکے تھے تاکہ جلد از جلد اپنے مقررہ ٹارگٹ حاصل کر سکیں۔

کامیابی کو گلے لگانے کی آرزو میں ان لوگوں نے ہر خطرہ مول لینے کا ارادہ کر لیا تھا۔

بلیک کیٹ لی کو اس غیر ملکی سفارت خانے سے الگ سمجھ لینا میری بہت سنگین غلطی تھی جس کا خمیازہ میں شانتی کا قیدی بن کر بھگت رہا تھا۔ کرنل میش پال کا اس سازش میں ملوث ہونا تو پایۂ ثبوت کو پہنچ چکا تھا اور یہ بالکل واضح بات تھی کہ جب کوئی ملک دوسرے ملک کے اندرونی معاملات میں بگاڑ پیدا کرنے کی کوشش کرتا ہے تو اپنے کارندوں اور اپنے فیلڈ ورکرز کی سرپرستی کرنے والوں کو سفارتی عہدوں کی آڑ میں چھپانا فراہم کرنے کی ضرورت سے گریز نہیں کر سکتا۔

بلیک کیٹس اس ملک کی سیکرٹ سروس کا ایک انتہائی خوفناک اور سازشی شعبہ تھا جو را کی تنظیم سے الگ اور خود مختار تھا۔ را ان کے ملک کا ایک باقاعدہ ادارہ تھا جس کے ملازمین ضوابط اور طریقۂ کار کے پابند تھے۔ اس ریگولر سروس کے اراکین کے لئے فوری اور آزادانہ فیصلے کرنا شاید اتنا سہل نہیں تھا جتنا بلیک کیٹس کے لئے۔ اس کا ہر رکن اپنی جگہ ایک خود مختار اور مطلق العنان افسر ہوتا ہوگا جو کہیں بھی اور کوئی بھی فیصلہ کر کے اسے فوری طور پر نافذ کر سکتا تھا۔ اسے اپنے عزائم کی تکمیل کے لئے نہ کسی کی اجازت کی ضرورت تھی اور نہ منظوری کی کیونکہ ایسے لوگوں سے صرف نتائج کی امید رکھی جاتی ہے۔ اس بات سے کسی کو کوئی غرض نہیں ہوتی کہ وہ مطلوبہ نتائج اور مقاصد حاصل کرنے کے لئے اپنی صوابدید پر کون سی راہ اختیار کرتے ہیں۔

شانتی نے مجھے اپنی کار کے ڈیش بورڈ میں نصب خفیہ اور بے آواز پستول کی نال کی زد میں ہونے کے رعب سے نہایت خوبصورتی سے آگاہ کر دیا تھا پھر ٹرانسمیٹر پر اس کی جو ہوئی وہ میرے لئے چونکا دینے والی تھی۔ میں نے سلطان کی شیراز کا ٹارگٹ قلیٹ ہونے کو محض ایک اتفاق سمجھا تھا ٹرانسمیٹر پر ہونے والی گفتگو سے ظاہر ہوا کہ شانتی کی باقاعدہ نگرانی کی جا رہی تھی۔ اس کے آدمیوں نے بھانپ لیا تھا شیراز میں اس کا پیچھا کیا جا رہا تھا۔ اس لئے اسے کوئی اشارہ دیا گیا اور شانتی خریداری کی غرض سے مجھے ساتھ لے سپر اسٹور میں گھس گئی۔ وہ وہاں جس انداز میں خریداری کرتی رہی اس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ زیادہ سے زیادہ وقت گزارنے کی کوشش کر رہی تھی۔ بعد کے واقعات سے ظاہر ہو گیا کہ اسٹور میں دیر لگا کر دراصل وہ اپنے ساتھیوں کو کام دکھانے کی مہلت دے رہی تھی۔ شاید سلطان شملہ کو اندازہ نہیں تھا کہ کوئی اس کا بھی تعاقب کر رہا تھا۔ اسی لئے سپر اسٹور میں بھی اپنی کار پارک کر کے ٹہلتا ہوا کسی طرف نکل گیا یا شاید اسٹور کے گیٹ ہی کی طرف آیا ہوگا کہ اس پر نظر رکھنے والوں نے اس کی کار کے پچھلے دونوں ٹائروں کی ہوا نکال کر اسے فوری طور پر وہاں سے روانہ ہونے سے روک دیا۔

سلطان شملہ کا کانٹا نکال دینے کے بعد شانتی کو مجھ پر واضح برتری حاصل ہو گئی تھی۔ اسی لئے اس نے میری موجودگی کی پروا کئے بغیر ٹرانسمیٹر پر اپنے آقا سے ہدایات لیں اور مجھے بتا دیا کہ میں اس کا قیدی بن چکا ہوں۔

اس کی سرد اور سفاکانہ ہنسی ختم ہونے کے بعد کار میں کئی ثانیوں تک سکوت چھایا رہا۔ جب میری لمحاتی سوچ کا تسلسل ٹوٹا تو میں نے سپاٹ لہجے میں کہا "مجھے یہ جان کر خوشی ہوئی کہ تم میری عرفیت تک سے واقف ہو۔"

"ہم لوگ چوکنا اور باخبر رہیں تو ہمیں کر رکھ دیتے ہیں" اس نے چہکتے ہوئے لہجے میں کہا "ہم جس سے ٹکراتے ہیں اس کے بارے میں بہت سی ایسی باتیں بھی معلوم کر لیتے ہیں جن سے وہ خود بھی واقف نہیں ہوتا۔ فارن سروس میں آنے والوں کے لئے صلاحیت اور ذہانت کا بہت کڑا امتحان ہوتا ہے....."

میں نے اس کی بات وہیں کاٹ دی "تم اپنے بارے میں زبان نہ کھولو تو بہتر ہوگا۔ اس وقت تمہیں تمہارے کزن نے سب کچھ بتایا ہے۔ رہا میرا نام تو وہ بھی شاید اسی نے کسی وقت بتایا ہوگا۔"

"میں اور وہ یا ہمارے دوسرے ساتھی انفرادی طور پر کچھ بھی نہیں ہیں۔ ہم لوگ ایک ٹیم بلکہ ایک مشین کی صورت میں کام کرتے ہیں جس کا ایک بھی پرزہ ٹوٹ جائے تو پوری مشین رک جاتی ہے۔ میری اور میرے ساتھ کام کرنے والوں کی یہ خوبی ہے کہ ہم حالات اور ضروریات کے تحت ہر

ایک دوسرے سے ہم آہنگ رہتے ہیں۔"

"تم تو خود کسی اور کے ساتھ کام کر رہی ہو۔ تمہارے ساتھ نچلے درجے کے کچھ لوگ ہوں گے۔"

"ہو سکتا ہے۔ سمجھ لو، تم مجھے چکرانے کی کوشش میں کامیاب نہیں ہو سکتے۔"

"تم نے میرا نام لیا ہے تو میں بھی دو جواب آں غزل کے طور پر بتا چلوں کہ ٹرانسمیٹر پر جو کوئی بھی بول رہا تھا، وہ میرے لئے اجنبی نہیں ہے۔ تم مجھ سے اور میں اس سے واقف ہوتا۔"

اس نے مجھے گھورا اور بولی "کیا جانتے ہو تم اس کے بارے میں؟"

"وہ بلیک کیٹ ہے۔ میرا خیال ہے تم بھی کوری ہونے کے باوجود کالی بلی ہی ہوگی۔"

"تھوڑی دیر کی بات ہے۔ ابھی تمہاری معلومات میں نیا اضافہ ہونے والا ہے" اس نے بے اعتنائی سے کہا "میں تو سمجھ رہی تھی کہ تم کوئی بہت بڑا انکشاف کرو گے۔ تم نے تو صرف اس کی آواز پہچانی ہے۔"

"دشمنوں کے کالے جتھے کا ہیڈ کوارٹر کہاں ہے؟" میں نے تاڑ دینے کی نیت سے پوچھا۔

"چند منٹ بعد تمہیں خود پتا چل جائے گا" وہ خشک لہجے میں بولی۔

"تم اس کھیل میں نئی کھلاڑی ہو یا تمہیں پورے معاملات کا بھی علم ہے؟"

"کسی بڑے کی فرماں برداری سے کوئی کھلاڑی نہیں بن جاتا۔ میں اتنا ضرور جانتی ہوں جو میرے فرائض کی انجام دہی کے لئے ضروری بلکہ ناگزیر ہے۔ تم ہمارے اور شی کے درمیان ایک دیوار حائل کرنے کی کوشش کر رہے ہو۔"

"تمہیں گمراہ کیا گیا ہے۔ یہ سارا کیا دھرا تمہارے کرنل سیشن پال کا ہے۔"

میں نے سگریٹ کا پیکٹ نکالنے کے لئے اپنا ہاتھ جیب کی طرف لے جانے کی کوشش کی تھی کہ شانتی نے فوراً ہی مجھے ٹوک دیا "خبردار! جس طرح بیٹھے ہو، اسی طرح بیٹھے رہو۔ کوئی بھی حرکت تمہیں مہنگی پڑ سکتی ہے۔"

"تم مجھے ٹٹول کر دیکھ چکی ہو کہ میں غیر مسلح ہوں۔ میں صرف سگریٹ پینا چاہتا ہوں۔"

"سگریٹ بھی ملے گی مگر فی الحال آرام سے بیٹھے رہو" وہ بولی۔

"تمہاری شکل و صورت اور اعمال میں دور دور تک کوئی مماثلت نہیں ہے۔"

"اسی لئے میں اپنے پیشے میں اب تک بہت کامیاب رہی ہوں" اس کا لہجہ پُر غرور ہو گیا۔

"تم جیسی حسین سندر ناری پر پیشے کا لفظ کچھ جچا نہیں" میں نے اسے چھیڑا۔

"لعنت بھیجو میری سندرتا پر۔ یہ بتاؤ کہ کرنل کے بارے میں تم کیا کہہ رہے تھے؟"

"کرنل کو ایک سودے میں بلیک کیٹ لی کا نمائندہ بننا تھا۔ ادھر بلیک کیٹ لی نے خاص بن کے طور پر اس کا نام تجویز کیا اور تو پھر وہ اچانک کہیں روپوش ہو گیا۔ بس وہیں سے ہماری پرخاش کا آغاز ہوا ہے۔"

"اب تو کرنل کی سلامتی کے بارے میں ہم خود فکرمند ہیں" وہ سنجیدگی سے بولی۔

"کرنل بہت گہرا اور کائیاں آدمی ہے۔ کچھ سوچ سمجھ کر ہی اتنا لمبا غوطہ مارا ہے اس نے" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا "میری معلومات کے مطابق وہ سندھ کے سرحدی علاقوں میں لاقانونیت اور شورش کی لہر پھیلانے کے ساتھ ہی کھوٹہ کے بارے میں زیادہ سرگرم عمل تھا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ منظر عام سے دور رہ کر اس سلسلے میں کوئی اہم کام کر رہا ہو۔"

"کھوٹہ پر تم لوگ بہت ناز کرتے ہو" اس کا لہجہ زہریلا ہو گیا "اسے کچھ تو مغربی ذرائع ابلاغ نے پُراسرار بنا دیا ہے اور رہی سہی کسر تمہارے سیاست دان پوری کر رہے ہیں۔ کرنل کے بارے میں تمہاری یہ اطلاع واقعی اہم اور قابل قدر ہے۔ تم دیکھ لینا کہ ایک دن وہ کھوٹہ کے سارے رازوں کو بے نقاب کر دے گا اور تمہارے سیکیورٹی حکام اپنا سر پیٹتے رہ جائیں گے۔ کرنل ایک ایسے لنک پر کام کر رہا ہے جو اسے ہر شام اندر کی تازہ ترین خبریں لا کر دے گا۔"

میں اس کی خوش فہمیوں پر اپنے دل ہی دل میں مسکرا کر رہ گیا کیونکہ کرنل سیشن پال اپنے مذموم منصوبے کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے کے لئے زندہ نہیں رہا تھا۔ اسے سلطان شاہ نے بڑی بے دردی کے ساتھ اسلام آباد سے اغوا کر کے جہانگیر کے گھر کے تہ خانے میں پہنچایا تھا جہاں اس نے تشدد اور بازپرس سے دہشت زدہ ہو کر خودکشی کر لی تھی۔

"وہ لنک کھوٹہ کے اندر سے تعلق رکھتا ہے یا باہر سے؟" میں نے پوچھا۔

"اندر اور باہر کے بارے میں میں کچھ نہیں جانتی" اس نے بے پروایانہ لہجے میں کہا "بس اس نے کسی کو گھیرا ہوا ہے اور جوں ہی اس کا شکار راہ راست پر آیا ہمارا کام بن جائے گا۔"

"یہ بھی تو ہو سکتا ہے کہ کرنل جس لنک پر کام کر رہا ہے، وہ خود ہی کرنل کو ڈبل کراس کر رہا ہو۔ کرنل اپنی دانست میں اسے گھیرنا چاہ رہا ہے جب کہ وہ خود کرنل پر ہاتھ ڈالنے کے چکر میں ہو گا۔"

"یہ بھی ممکن ہے" اس نے اعتراف کیا "اس بارے میں تم لوگوں نے میکیوولی کا جو مقولہ اپنایا ہوا ہے، اس کی روشنی میں کچھ بھی ہو سکتا ہے لیکن کرنل بھی کرنل یار اس قسم کا ہے۔ وہ آسانی کے ساتھ دھوکا نہیں کھا سکتا۔"

اس کے گھمنڈ کو خاک میں ملانے کے لئے میرا دل چاہا کہ اسے حقیقت سے آگاہ کر دوں لیکن اس وقت شاتی کو جو مجھ پر بالادستی حاصل تھی اس کی روشنی میں میرا ایسا کوئی اقدام اسے مشتعل کرنے کا سبب بن سکتا تھا اس لئے میں نے خاموش رہنا ہی مناسب سمجھا اور بات کو دوسری طرف گھماتے ہوئے سوال کیا "میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ تم نے مجھے اغوا کرنا کیوں ضروری سمجھا ہے؟"

"اغوا!" وہ آہستہ سے ہنسی "تم ٹھیک ہی کہہ رہے ہو، میں نے تو سوچا بھی نہیں تھا کہ میں تمہیں اغوا کر رہی ہوں۔"

"ہم لوگ ایک دوسرے کے ساتھ مل کر کام کرنا چاہ رہے ہیں" میں نے منہ بنا کر لہجے میں کہا "ہمارے بہت سے مفادات ایک دوسرے سے وابستہ ہیں۔ مجھ میں نہیں آتا کہ ہمارے مراسم کو محاذ آرائی کی راہ پر کیوں ڈالا جا رہا ہے؟"

"میں بہت زیادہ تفصیل تو نہیں جانتی لیکن اتنا ضرور کہہ سکتی ہوں کہ ہم لوگوں کو تمہاری نیت پر بھروسا نہیں رہا ہے۔ کچھ ایسا معلوم ہو رہا ہے جیسے تم ہمارے اور ٹی کے درمیان رکاوٹ بن رہے ہو۔"

"یہ سب تمہارے قیاسات ہو سکتے ہیں۔ ان کا حقیقت سے دور کا بھی واسطہ نہیں ہے۔"

ہو سکتا ہے کہ نہ ہو، لیکن ہم لوگ ذہنی ... کے تحت کام کرتے ہیں۔ میں جس کسی کی معاونت کر رہی ہوں، اس کا خیال وہی ہے جو میں تم کو بتا چکی ہوں۔ میرا تجربہ یہ ہے کہ اس کے اندازے بہت کم غلط ثابت ہوتے ہیں۔"

"اور وہ بلیک کیٹ ہی ہے" میں نے اس کی بات میں ٹکڑا لگایا۔

"اس کا نام بار بار دہرانا فضول ہے" وہ خفگی کے ساتھ بولی۔ "شاید تمہیں ابھی تک اس کی اہمیت کا اندازہ نہیں ہو سکا ہے۔"

"اس کی اہمیت تو اسی ایک بات سے ظاہر ہے کہ وہ باہر کا آدمی ہوتے ہوئے بھی تمہارے سفارت خانے اور کاؤنسلیٹ کے تنخواہ دار سرکاری ملازمین پر بالادستی رکھتا ہے۔"

"یہ تمہاری بدقسمتی ہے کہ تم اس کی نظروں میں آ گئے ہو" وہ بولی۔

"شاید وہ مجھ سے ملاقات ہونے کے بعد میرے بارے میں اپنی رائے پر نظرثانی کرنے پر مجبور ہو جائے گا" میں نے پُرخیال لہجے میں کہا "دراصل میری اور اس کی سوچ بالکل یکساں ہے۔ جس طرح وہ آسانی کے ساتھ کسی پر بھروسا کرنے پر آمادہ نہیں ہوتا اسی طرح میں بھی پھونک پھونک کر ساتھیوں پر اعتبار کرنے کا عادی ہوں۔"

"یعنی تمہیں اس کی نیت پر شبہ رہا ہے؟" اس نے لہجے میں سوال کیا۔

"ابتدا میں شبہ موہوم سا تھا لیکن اب اسے تقویت مل رہی ہے۔"

"انفرادی طور پر ہمارے لئے تو تمہاری کوئی حیثیت نہیں ہے۔ مگر میں یہ ضرور جاننا چاہوں گی کہ ہم اپنی ... کوئی فتور پیدا کر کے ٹی کو کس طرح زک پہنچانے ...

"سامنے کی بات ہے" میں نے بے پروائی سے کہا "کروڑوں کا معاملہ ہے۔"

"لیکن کرنل ہیش پال کی ضمانت بڑی حد تک ... ضمانت کا درجہ رکھتی ہے۔"

"خرابی تو یہی ہے کہ وہ روپوش ہے" میں نے گہرا ... لے کر کہا "وہ سامنے ہوتا تو یہ بکھیڑے ہی پیدا نہ ہوتے۔"

"کیا تم یہ کہنا چاہ رہے ہو کہ کرنل ہیش پال سامنے ہوتا تو تمام الجھنیں پیدا نہ ہوتیں؟"

"غنیمت ہے کہ میں اپنی بات تمہیں سمجھانے میں کامیاب ہو گیا" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "کرنل ... سے لین دین کرتا رہا ہے، اس کی ساکھ اور بات ٹی ... قابل قبول تھی لیکن مسئلہ یہ ہوا کہ ... جوں ہی بلیک کیٹ نے اسے اپنا ضامن نامزد کیا، وہ یکایک زیر زمین چلا گیا۔ تمہارے اسلام آباد کے سفارت خانے کے راستے ... ذریعے ضمانت فراہم کرنے کی بات چلی اور اسی دوران بلیک کیٹ ہی ہماری ایک اہم رکن غزالہ کو اپنا قیدی بنانے میں کامیاب ہو گیا۔ وہ غزالہ کی اہمیت سے بخوبی باخبر ہے اور ... نیت میں فتور آ گیا ہے۔ وہ کسی بھی ضمانت کی فراہمی کے وعدے سے پھر گیا ہے اور غزالہ کو چارا بنانے پر تُل گیا ہے۔ اس کا مطالبہ ہے کہ ہم اسے اس کا مطلوبہ اسلحہ فراہم کریں تو غزالہ کو ہمارے حوالے کرے گا۔ ایسی صورت میں تو رقم ڈوبتی ہوئی نظر آ رہی ہے اور ہم اس سے غزالہ کی ... ضمانت کی فراہمی پر مصر ہیں جو سودے کی اصل روح کے مطابق ہے لیکن وہ ہم سے محاذ آرائی پر تُل گیا ہے۔"

"اپنی کہانی سے تو تم بالکل ہی مسکین اور مظلوم ہوتے ہو" وہ طنزیہ لہجے میں بولی "لیکن بات ابھی ... نہیں ہے کہ اپنی پیدا کی ہوئی الجھنوں کو تمہارے کھاتے ڈال رہے۔ درمیان میں یقیناً کچھ اور بھی رہا ہوگا۔"

مجھے اس کی زبان سے بلیک کیٹ کے لئے بات سن کر خوشی ہوئی۔ بظاہر وہ کراچی میں اپنے کاؤنسلیٹ پبلک ریلیشنز آفیسر کی حیثیت سے کام کر رہی تھی اور ...

ی کی آڑ میں اسے تمہری سفارتی مراعات بھی حاصل رہی
لیکن وہ بے وھیانی میں اپنی اصلی حیثیت کا اعتراف
تھی کہ وہ براہ راست بلیک کیٹ لی جیسے سازشی اور
مرد کی ماتحت تھی جو متعدد کے علاقوں میں چھ روں '
یوں اور ڈاکوؤں کی مدد سے بدامنی اور مسلح بغاوت
ے کمانڈر نے منصوبے پر کام کر رہا تھا۔
اہلیہ آرائی کے لئے بیان میں کچھ بھی شامل کیا جا سکتا
ہیں واقعات وہی ہیں جو میں تم کو سنا چکا ہوں۔ رام دیال
دلی سے ضمانت کی منظوری لینے کے لئے وردان کی
طلب کی تھی اور معاملات طے کرنے کے لئے مجھے تم
دو ذاکرات کرنے کی ہدایت کی تھی لیکن تم کو میری
ے پہلے ہی بھڑکا دیا گیا ہے۔"
مجھے کسی نے نہیں بھڑکایا۔ بس محتاط رہنے کی ہدایت
تھی اوشما نے اس کے باوجود تم پر اپنا اعتماد کر لیا کہ
ا سیدھی اپنے گھر لے جا رہی تھی۔ اگر باس کے
ان نے میرا پیچھا کر کے ' میرے تعاقب کرنے والے کا
ہا دیا ہوتا تو اب تک تم میرے فلیٹ میں میرے ساتھ
رم پانی پی رہے ہوتے۔"
اگر کوئی واقعی تمہارا تعاقب کر رہا تھا تو اس سے میرا کوئی
نہیں۔ تم لوگوں کی پراسرار سرگرمیاں اس قدر
اور وسیع ہیں کہ مقامی خفیہ ایجنسیاں کسی بھی وقت
ی راہ پر لگ سکتی ہیں۔ ملک کے ایک حساس علاقے میں
ے کی سازش اور اہم ترین شخصیات تک رسائی کی
شش سرکاری اداروں سے زیادہ دیر تک پوشیدہ نہیں رہ
"۔

وہ استہزائیہ انداز میں ہنس پڑی اور ہنستے ہوئے بولی "ہم
عرصے سے ان ہی اصولوں پر کام کر رہے ہیں اور کبھی کسی چڑیا
بچے نے بھی ہم پر توجہ دینے کی ضرورت نہیں سمجھی۔
یہ کیسا اتفاق ہے کہ آج ہی تم مجھ سے ملنے آئے اور آج
کی سوار بھیڑیے لے کر نیند سے جاگا اور میرے پیچھے ہو لیا۔
ن طرح تو تم خود بھی پاکستان کی کسی خفیہ ایجنسی کے
ے ثابت ہو سکتے ہو۔"
"یہ سراسر تمہاری کج بحثی ہے ' ورنہ صورت حال کو تم
سمجھ چکی ہو۔"
"ڈانی کی براہ راست دخل اندازی کے بعد میرے لئے
اور بچنے کی تمام راہیں مسدود ہو چکی ہیں۔ اس سلسلے
میں تمہارا باس خود ہی تم کو ساری بات سمجھا دے گا۔ وہ اپنے
مد حاصل کرنے کے معاملے میں بہت سخت اور بے رحم
ہوا ہے۔ اپنی راہ میں آنے والی ہر رکاوٹ کو نہایت صفائی
ساتھ اپنی ٹھوکروں سے اڑا کر رکھ دیتا ہے۔"

"کیا تم مجھے خوف زدہ کرنے کی کوشش کر رہی ہو؟" میں
نے بے پروایانہ لہجے میں سوال کیا "میری نیک نیتی کا سب
سے بڑا ثبوت یہ ہے کہ میں اس وقت بالکل غیر مسلح ہوں
لیکن مجھ پر کوئی برا وقت آیا تو میں غیر مسلح ہونے کے باوجود کسی
دشمن کے لئے تر نوالہ ثابت نہیں ہو سکوں گا۔"
"اس سے برا وقت کیا آئے گا کہ تم اس وقت میرے برابر
میں ایک بے آواز خفیہ پستول کی نال کے سامنے بالکل چپ چاپ
.... بیٹھے ہوئے ہو۔ ہمت ہے تو میری مرضی کے خلاف کوئی
حرکت کر کے دیکھ لو۔"
"تمہاری بات دوسری ہے۔ میں خوبصورت عورتوں کے
ساتھ دھول دھپے کا قائل نہیں ہوں۔ جو کچھ ہونا ہے اب وہ
تمہارے باس کے ساتھ ہی ہو گا...."
اس نے میری بات کاٹ دی اور بولی "مجھ جیسی عورتوں
کے ساتھ دھول دھپا تو ہر مرد کے دل کی آرزو ہوتی ہے۔ تم
بھی شاید یہی سوچ کر آئے تھے کہ پی پلا کر میرے ساتھ رنگ
رلیاں مناؤ گے اور بے خودی کے عالم میں مجھ سے کام کی باتیں
اگلوا کر اطمینان سے واپس لوٹ جاؤ گے۔ تمہارے وہم و گمان
میں بھی نہ آیا ہو گا کہ میرے ساتھ تمہیں اسلحے کی ضرورت
بھی پیش آ سکتی ہے۔ عورت ہونے کا ایک سب سے بڑا فائدہ
یہی ہے کہ ایک بار تو بڑے سے بڑے سورما مرد کی عقل بھی
چوپٹ ہو کر رہ جاتی ہے۔"
"مرد یا عورت ہونے سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ زک
اٹھانے کا نصیب بس ایک ہی ہوتا ہے۔ آدمی جہاں اعتماد کرتا ہے
وہیں مار کھاتا ہے۔ کسی پر اعتماد نہ کیا جائے تو دھوکا کھانے کا
امکان بہت کم ہوتا ہے۔"
"وجہ کچھ بھی رہی ہو ' اصل صورت حال یہ ہے کہ تم
بہت آسانی سے میرے چوہے دان میں پھنس چکے ہو۔"
"تمہاری چوہے دانی میں پھنسا ہوتا تو زیادہ قلق نہ ہوتا۔
افسوس تو اسی بات کا ہے کہ تمہارے بلیک کیٹ لی نے مجھے
گھیرا ہے" میں نے چبھتے ہوئے لہجے میں کہا "تم خواہ مخواہ
پانچویں سواروں میں شامل ہو رہی ہو۔"
میں اس وقت جس نازک اور خطرناک صورت حال
سے دوچار تھا اس میں شائستگی سے بے مقصد گفتگو کرنے کی
عیاشی کا متحمل نہیں ہو سکتا تھا۔ مجھے اچھی طرح معلوم تھا کہ
وہ ایک بار مجھے اپنے کسی ٹھکانے پر لے جانے میں کامیاب
ہو گئی تو میری گلو خلاصی محال ہو جائے گی۔ فرزانہ اس کے باس
کی قید میں تھی۔ اس پر جانو مانجھی کے ایک اہم ترین آدمی
سائیں مراد کو قتل کرنے کا جھوٹا الزام تھا۔ وہ اس الزام سے
کسی طور پر نہیں بچ سکتی تھی کیونکہ بلیک کیٹ لی نے اسے
سائیں مراد کو قتل کرتے ہوئے پکڑا تھا۔

بلیک کیٹ ٹی کے حساب سے میری فرد جرم خاصی طویل تھی۔ اس کی دانست میں میں نے ہی دو بڑی ڈرگز جیل میں پھنسنے سے روکا تھا ورنہ شاید وہ کسی لمبے چوڑے چکر کے بغیر ان سے اسلحہ حاصل کرنے میں کامیاب ہو جاتا۔ گو یہ حقیقت نہیں تھی لیکن میں سمجھ رہا تھا کہ وہ اسی لائن پر سوچ رہا ہو گا۔ بلیک کیٹ ٹی کے فرشتوں کو بھی اس امر کی بھنک نہیں مل سکی تھی کہ کرنل مسیتی پیل ہماری تحویل میں آ گیا تھا اور اسی سے ہم نے کراچی میں جانو ماچھی کے دو ٹھکانوں کے بارے میں معلوم کیا تھا لیکن وہ اس امر پر بہت پریشان تھا اور اس کارروائی کو بھی میرے ہی کھاتے میں ڈال رہا تھا کہ ہم لوگوں نے ایک ہی رات میں جانو ماچھی کے دونوں ٹھکانوں پر حملہ کیا تھا۔ ڈیفنس والے مکان پر ہمیں کوئی بڑی کامیابی حاصل نہیں ہو سکی تھی لیکن فائن نیر فیکٹری میں سائیں مراد کے علاوہ جانو ماچھی کے سارے آدمی موت کے گھاٹ اتار دیئے گئے تھے۔ اس کی نظر میں ہمارے ان اقدامات نے اسے ناقابل تلافی نقصان پہنچایا تھا۔ اسی لئے وہ سائیں مراد کی لاش پر سے غزالہ کو اپنی تحویل میں لیتے ہی بذات خود ہماری راہ پر لگ گیا تھا۔

بظاہر وہ ہمیں خوف زدہ کرنا چاہ رہا تھا لیکن مزار قائد کے سامنے ہونے والی مختصر سی مڈبھیڑ میں وہ کامیابی حاصل کئے بغیر فرار کی راہ اختیار کرنے پر مجبور ہو گیا۔ اس کی کار کے نمبر کے سہارے میں گردھاری لال تک جا پہنچا مگر وہ بے چارہ اپنی پوری کہانی سنانے سے پہلے ہی بلیک کیٹ ٹی کی گولی کا نشانہ بن گیا۔

گردھاری لال نے مرنے سے پہلے جو کچھ بتایا وہ بھی کچھ کم اہم نہیں تھا۔ بلیک کیٹ ٹی اپنے بہروپ میں ملا سرکار کے نام سے پہچانا جاتا تھا اور اندرون سندھ کے کسی گاؤں میں نامعلوم اسی نام سے رہتا چلا آ رہا تھا۔ اسے گردھاری لال سے متعارف کرانے والا مقامی ہندو پنچایت کا سربراہ تھا۔

بلیک کیٹ ٹی یا ملا سرکار نے گردھاری لال کو اتنی مہلت نہیں دی کہ وہ مجھے اس کے گاؤں کا نام بھی بتا تا لیکن مجھے پوری امید تھی کہ مقامی ہندو پنچایت کے سربراہ کو ذرا دھمکا کر میں اس سے مزید معلومات حاصل کرنے میں کامیاب ہو جاؤں گا۔

گردھاری لال کے مکان پر ملا سرکار سے میرا خوفناک تصادم ہوا تھا۔ مقابلہ کرتے ہی ہم دونوں ہی یک بیک ایک ایسی پوزیشن میں آ گئے تھے کہ کسی بھی لمحے ہم میں سے کوئی ایک دوسرے کا اسیر ہو سکتا تھا۔ اس موقع کی نزاکت کو بھانپتے ہوئے ملا سرکار سیاہ دھوئیں کی آڑ میں وہاں سے فرار ہو گیا تھا۔

میری پے در پے کامیابیوں نے غالباً اسے خوف زدہ کر دیا تھا۔ خاص طور پر گردھاری لال تک میری رسائی کے بعد اسے اپنی سلامتی کو درپیش سنگین خطرات کا ادراک ہو جانا چاہئے تھا۔

وہ ہندو تھا اور چند برس سے ایک پاک باز مسلمان کا روپ دھار کر اندرون سندھ کے کسی گاؤں میں پیر بنا ہوا بیٹھا عیش کر رہا تھا۔ مناسب وقت کے انتظار میں اس نے اپنی زندگی کا بہترین عرصہ غریب الوطنی میں گزارا تھا اور اس نے اپنے دین دھرم اور عقیدے سے انحراف کر کے اپنا بھرم برقرار رکھنے کے لئے ایک مقامی مسلمان عورت سے شادی کی تھی اور اسی کے بطن سے صاحب اولاد بھی ہوا تھا لیکن وہ اپنے مشن کی دھن میں ایسا رنگا ہوا تھا کہ اسے بیوی اور اولاد تک کی کوئی پروا نہیں تھی۔ وہ اب سب کچھ داؤ پر لگا دے کر بھی اپنے خوفناک منصوبوں کو پایہ تکمیل تک پہنچانے پر تلا ہوا تھا۔ مجھے گردھاری لال کے مکان پر دیکھ لینے کے بعد اسے یک بیک اپنی ناکامی کا خطرہ محسوس ہونے لگا تھا۔ اس لئے اس نے مزید وقت ضائع کئے بغیر میرے گرد گھیرا تنگ کرنے کا مصمم ارادہ کر لیا تھا۔

ملا سرکار بلیک کیٹ ٹی ہونے کے ساتھ ہی شاتی کا یار بھی تھا اور میرے منع کرنے کے باوجود انجمی طرح جا کر میرا اس شام شاتی سے ملنے کا پروگرام تھا اسی لئے اس نے اپنے آدمی شاتی کے پیچھے لگا رکھے تھے۔

سلطان شاہ کا تعاقب کرنا ان خطوں میں ایک بہانہ ہوا تھا جس کی آڑ لے کر ملا سرکار کو اپنی کارروائی کا موقع مل گیا ورنہ دوسری صورت میں شاتی مجھے کسی جگہ کوئی خواب آور دوا پلا کر بے ہوش کر لیتی اور اسی حالت میں ملا سرکار کے حوالے کر دیتی۔ مجھے پورا یقین ہو چلا تھا کہ ملا سرکار میرے بارے میں وہی آئے ایک لقمہ بھی نہ چھوڑے گا جس طرح ہم نے اس کی بے خبری میں کرنل مسیتی پیل کو اغوا کر کے اسے خودکشی پر مجبور کیا تھا۔ ملا سرکار اسی طرح سے مجھے بھی راہ سے ہٹانا چاہتا تھا۔

کلفٹن سے شہر آنے کا صرف ایک ہی راستہ ریلوے لائن پر بنے ہوئے قدیم پل کے ذریعے ساحلی شہر کے مرکزی علاقے سے ملاتا ہے۔ اس لئے جب تک ہوٹل میٹروپول والے چوراہے تک نہیں پہنچ جاتے نہیں ہو سکتا کہ شاتی مجھے قیدی بنا کر کہاں لے جائے گی۔ اس مقام کے لئے ملا سرکار نے اسٹیشن کا انتخاب بہت مجسم تھا۔

اس دوران میں میں اپنی تمام تر اعصابی قوت کو کارروائی کے لئے یکجا کر چکا تھا۔ میں نے دیکھ لیا تھا کہ گاڑی میں نصب پستول کی آہنی نال ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھے ڈرائیور کے سینے کو زد میں لینے کے لئے ایک مخصوص زاویے پر فکس کی گئی تھی۔ اس میں گھومنے یا رخ بدلنے کی گنجائش نہیں تھی۔ اگر میں کسی بھی مرحلے پر شاتی کو غافل

میرا ہاتھ پائیدان تک سرکنے میں کامیاب ہو جاتا تو آسانی
سے بازی الٹ سکتا تھا۔ ایسے کسی موقع کی امید میں میں
نے اپنے دونوں پاؤں پائیدان پر جما کر جمالئے تھے تاکہ وقت
پڑنے پر مجھے پوزیشن تبدیل کیے بغیر اپنے منصوبے پر عمل
کرنے کا موقع مل سکے۔

شاہی پر ہجوم ٹریفک میں بہت محتاط انداز میں ڈرائیونگ
کر رہی تھی اور مجھ پر بھی کڑی نگاہ رکھ رہی تھی۔ سگنل کھلنے پر
اس نے چوراہا عبور کرتے ہی کار کا رخ قدرے دائیں جانب
موڑ دیا اور جب اس کی کار ہوٹل میٹروپول بلڈنگ کا طواف کر کے
فاطمہ جناح روڈ والے چوراہے کی طرف مڑی تو سامنے
ہوٹل آواری ٹاورز کی بلند عمارت نظر آنے لگی۔

آواری ٹاورز کی عمارت پر نگاہ پڑتے ہی میرے دماغ میں
خطرے کی گھنٹیاں بجنے لگیں۔

اگلے چوراہے سے دائیں طرف گھوم کر فاطمہ جناح روڈ پر
ہوٹل کے تقریباً عقب میں شاہی زرائن کے ملک کا
قونصلیٹ آفس واقع تھا اور وہ مجھے یقیناً وہیں لے جا رہی تھی۔

کسی دوسری عمارت کے مقابلے میں ایک سفارتی
عمارت میرے لئے زیادہ خطرناک ثابت ہو سکتی تھی۔ وہاں
تک پہنچنے میں اتنا کم فاصلہ اور وقت رہ گیا تھا کہ میرے لئے
کوئی کارروائی کرنا ناگزیر ہو گیا تھا۔

سگنل کھلا ہوا تھا اور اس سمت میں ٹریفک بہا چلا جا رہا تھا۔
شاہی نے میری توقع کے عین مطابق چوراہا گھوم کر اپنی کار
فاطمہ جناح روڈ پر موڑ لی۔ شہر کے اس بارونق علاقے میں
سڑک کا وہ حصہ مصروف ترین کاروباری اوقات میں بھی
ٹریفک کے ہجوم سے محفوظ رہا کرتا تھا اور اس وقت تو وہاں اکادکا
گاڑیوں کے سوا کچھ بھی نہیں تھا۔ بڑے بڑے بنگلوں میں قائم دفاتر
میں کام کرنے والے چھٹی کر کے اپنے گھروں کو لوٹ چکے تھے
اور ماحول میری کارروائی کے لئے پوری طرح سازگار تھا۔

میرے اور مقتل کے درمیان چند سو گز اور صرف چند
منٹ کا فاصلہ باقی رہ گیا تھا کہ میں اچانک اپنے پنجوں پر زور دے
کر اچھلنے کے ساتھ کار کے پائیدان پر پھسل گیا۔ شاہی نے براہ
راست میری طرف دیکھے بغیر تبدیلی کا اندازہ کر لیا اور فوراً ہی
دھماکے کی آواز کے ساتھ کار میں فائر ہوا۔ گولی غالباً میری ساتھ
والی نشست کی پشت کھاتے سے گزر کر پچھلی سیٹ میں پیوست ہو گئی
اور کار کے بند کیبن میں جلے ہوئے بارود کی تیز بو پھیل گئی۔

شاہی نے مجھ پر ناکام فائر کرنے کے ساتھ ہی یک بیک
کار کی رفتار بڑھانا چاہی۔ صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ ہر قیمت پر
اپنے کاؤنسلیٹ تک پہنچنے کے لئے کوشاں تھی جہاں وہ مسلح
محافظوں کی مدد سے بہ آسانی مجھے زیر کر سکتی تھی بلکہ وہاں تو
مجھے سفارتی عمارت میں زبردستی گھسنے کی کوشش کا الزام لگا کر
سرِ عام گولی ماری جا سکتی تھی۔

میں نے پائیدان میں پہلو بدل کر دائیں ہاتھ سے کار کا ہینڈ
بریک پوری قوت سے کھینچا اور اسی لمحے گیئر وغیرہ ٹوٹنے کی
پروا کیے بغیر چلتی ہوئی کار کا گیئر نیوٹرل کر دیا۔

شاہی کی کار کے ٹائر سڑک پر چیخ اٹھے۔ اچانک گیئر
نیوٹرل ہو جانے پر انجن کی رفتار خطرناک حد تک بڑھ گئی اور
میں نے اندازے سے ہاتھ بڑھا کر اگنیشن آف کر دیا۔

کار رکنے کے شدید جھٹکے سے سنبھلتے ہی شاہی نے بائیں
ہاتھ سے میری کنپٹی پر کراٹے کا بھرپور وار کرنا چاہا لیکن میں اس
خوش رو حسینہ کی اس تباہ کن صلاحیت سے باخبر تھا اس لئے
میں نے خود کو بچاتے ہوئے مختصر سے بلاؤز اور ساڑی کے
درمیان اس کے برہنہ پیٹ پر مکا رسید کر دیا اور شاہی کراہ کر
اسٹیئرنگ پر دہری ہو گئی۔

میں ہمیشہ عورتوں پر ہاتھ اٹھانے سے گریز کرتا ہوں۔ ویرا
نے بارہا ایسی حرکتیں کیں جن پر میں اسے جیتے جی بھی لگاتا تو کم ہوتا
لیکن میں ایسی حرکات سے گریز ہی کرتا رہا مگر شاہی کے مقابلے
میں صورت حال بہت سنگین ہو چکی تھی۔ میں غیر مسلح تھا اور
وہ اپنی کار میں نہ جانے کیسے کیسے شعبدے لئے گھوم رہی تھی۔
میں بے یار و مددگار تھا اور وہ اپنے مسکن سے چند قدم دور تھی۔
اس کی ایک چیخ پر اسے پہچان کر متعدد مسلح بھیڑیے میرے
اوپر حملہ آور ہو سکتے تھے۔ میرے لئے وہ اپنی بقا کی ایک
ہولناک اور حیوانی جنگ بن گئی تھی جس میں لڑنے کے
سارے معیار اور اصول معطل ہو کر رہ گئے تھے۔

میرے لئے مشکل یہ تھی کہ میں اپنے پائیدان سے اوپر
ابھرنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا ورنہ شاہی اپنے خفیہ
کنٹرول سے کام لیتے ہوئے میری کھوپڑی میں پگھلا ہوا سیسہ
اتار سکتی تھی۔

یہ سب اتنی تیزی کے ساتھ رونما ہوا کہ ٹائروں کے شور
سے کوئی چونکا ہو تو چونکا ہو لیکن کوئی شخص پوری طرح ہماری
طرف متوجہ نہیں ہوا تھا اور میں ایسی کوئی نوبت آنے سے
پہلے ہی بساط لپیٹ دینا چاہتا تھا۔

شاہی اپنی عمر اور چہرے مہرے کے تاثرات کے مقابلے
میں کہیں زیادہ خرانٹ تھی۔ اس نے فوراً ہی میرے تیور
بھانپ لئے اور کار میں بیٹھے رہ کر میرا مقابلہ کرنے کے بجائے
اپنی سمت کا دروازہ کھول کر باہر کود گئی۔

میں نے جھپٹ کر اسے پکڑنا چاہا مگر اس کے بجائے اس کی
حریری ساڑی کا پلو میرے ہاتھ آ گیا۔ اس کے بدن کو جھٹکا لگا
لیکن وہ رکے بغیر چکراتی ہوئی اپنے بدن کو ساڑی کی گرفت
سے آزاد کراتی ہوئی آگے بڑھتی رہی اور لمحوں ہی لمحوں میں
اس کی سیاہ پھولوں والی زرد ساڑی سڑک پر لہراتی رہ گئی جس کا

جس نے شام کے اندھیرے میں بھی کار کی عقبی سیٹ پر ان کی جھلک دیکھ لی تھی اور میں فوراً ان کے پیچھے ہو لیا۔ میرا اندازہ ہے کہ میری کار کے ٹائروں کو اسی لمحوں نے ناکارہ کیا تھا۔ فوری طور پر اسے اپنی راہ سے ہٹائے بغیر میں تمہارے لئے کچھ بھی نہیں کر سکتا تھا اس لئے اگلے چوراہے پر گھومتے ہوئے میں نے تیز رفتاری کے ساتھ سفید کار کو اس بری طرح سائیڈ ماری کہ میری کار سے ٹکرانے کے بعد وہ ڈگمگاتی ایک فٹ پاتھ کا رخ کر کے خراب کرتی ہوئی گھاس پر چڑھ گئی۔ میں رکے بغیر آگے بڑھتا رہا۔ میرا خیال ہے کہ زریک جھلک والا جائے حادثہ پر پھنس کر رہ گیا ہوگا۔

اس دوران میں ثناقی کی کار ٹریفک کی بھیڑ میں میری نظروں سے اوجھل ہو گئی۔ پل اترنے کے بعد میں پریشان تھا کہ تم دونوں کو کدھر تلاش کروں؟ اس وقت میری چھٹی حس نے میری یاوری کی اور میں نے سب سے پہلے ثناقی کے دفتر کا جائزہ لینے کا فیصلہ کر لیا جو وہاں سے قریب ترین تھا۔ میں ہوٹل آرامی ٹاورز والا چوراہا گھوم ہی رہا تھا کہ مجھے ثناقی اپنی ساڑی چھوڑ کر سڑک کے وسط میں دوڑتی ہوئی نظر آئی اور میں نے اپنا بدل ارادہ کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ ثناقی کو سڑک پر بھاگتے دیکھ کر میں نے اندازہ لگایا تھا کہ تمہیں اس کی نیت اور عزائم کا علم ہو چکا تھا اور تمہاری اس سے ان بن ہو گئی تھی اسی لئے اس کے دفتر کے اتنے قریب یہ جھگڑا کھڑا ہو گیا تھا۔"

اس دوران وہ سفید کار کو فریئر ہال کی اندرونی سڑک سے گزار کر اسے دوبارہ گلشن جانے والے راستے پر ڈال چکا تھا جو میری نگاہ میں ایک مخدوش اقدام تھا۔

"اب تم دوبارہ گلشن کیوں جا رہے ہو؟ ہمیں چوری کی اس کار سے فوراً پیچھا چھڑا لینا چاہئے۔"

"فکر نہ کرو۔ ابھی چھوڑ دیں گے۔ میں چاہتا ہوں کہ ہم جہانگیر کی شیراز کو جلد از جلد سپر اسٹور کے پاس سے ہٹا لیں۔ اس بار ہمارے سامنے ایک بہت چالاک اور مکار دشمن ہے اس لئے ہمیں اپنے نقوش مٹا دینے چاہئیں۔"

"تم نے ثناقی کا تعاقب کرنے والے کی جو وضع قطع بتائی ہے اس سے ظاہر ہو رہا ہے کہ اس بار بھی ملا سرکار خود ہی میدان میں اترا ہوا تھا اور تم نے اسے بہت گہری چوٹ دی ہے لیکن شیراز سے وہ کوئی فائدہ نہیں اٹھا سکے گا۔"

"وہ شیراز سے وہی فائدہ اٹھا سکتا ہے جو تم نے گرد جاری ثنا کی کار کے نمبروں سے اٹھایا تھا۔"

"تم بے وقوف ہو" میں نے آہستگی سے کہا "ہم اس کے سامنے نہیں جب کہ وہ ہمارے سامنے نہیں ہے۔ شیراز کے ذریعے وہ زیادہ سے زیادہ جہانگیر تک پہنچ سکتا ہے۔ جب وہ میرے اصل نام سے واقف نہیں تو شاید اسے جہانگیر کی اور میری دوستی کے بارے میں بھی کچھ نہ کچھ معلوم ہوگا۔

شیراز کی طرف سے تمہاری فکر مندی بالکل بے بنیاد ہے۔"

"پھر بھی کار وہاں سے ہٹا لینے میں کیا قباحت ہے؟" اس نے اصرار کرتے ہوئے کہا۔

"یہ دوسری بات ہے لیکن یہ مسروقہ کار چھوڑ دو۔ ہم ٹیکسی میں بھی وہاں جا سکتے ہیں۔"

"چلو اس چوراہے پر چھوڑ دیں گے جہاں میں نے ملا سرکار کی کار کو سائیڈ ماری تھی۔ وہاں کی بھی تو کچھ خیر خبر لینی چاہئے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ سفید پوش زخمی ہونے کے بعد پولیس کی گرفت میں آگیا ہو۔"

میں نے اس سے مزید بحث کئے بغیر خاموشی اختیار کر لی۔

"تم نے یہ نہیں بتایا کہ ثناقی اپنی ساڑی سڑک پر چھوڑ کر کیوں بھاگ گئی تھی؟"

میں نے اسے اصل قصہ بتانے میں جھجک محسوس کرتے ہوئے فوراً ہی ایک کہانی تراش لی "اس سے یہ طے ہوا تھا کہ اس کے فلیٹ پر بیٹھ کر باتیں ہوں گی لیکن اس نے اچانک ہی اپنے دفتر میں کچھ کاغذات سیف سے باہر چھوڑ دینے کا عذر کر کے کار واپس موڑ لی۔ مجھے اندیشہ تھا کہ وہ مجھے ایک بار اپنے دفتر لے گئی تو میں دوبارہ اپنی مرضی سے اس سفارتی عمارت سے باہر نہیں نکل سکوں گا۔ راستے بھر اسی تکرار ہوتی رہی اور جب اس کا قونصلیٹ آفس قریب آگیا تو میں نے ہینڈ بریک کھینچ کر کار روک دی اور اس کے ساتھ آگے جانے سے انکار کر دیا۔ یوں بات بڑھ گئی اور وہ کار سے اتر بھاگی۔ اگر وہ قونصلیٹ آفس پہنچنے میں کامیاب ہو جاتی تو مجھے یقین ہے کہ وہ وہاں کے مسلح محافظوں کو میرے خلاف صف آرا کر کے مجھے گھیر لیتی۔"

"اس کا مطلب ہے کہ میں عین وقت پر ہی وہاں پہنچ گیا؟" وہ ہنستے ہوئے بولا۔

"لیکن اس بار بھی تمہاری چھٹی حس کی داد دیئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ ذہنی انتشار کے عالم میں تم نے قونصلیٹ کی راہ اختیار کر کے بڑی دانش مندی کا ثبوت دیا ہے۔"

"بس تمہاری دعا ہے کبھی کبھی میری عقل بھی چل ہی پڑتی ہے" اس نے انکسار سے جواب دیا۔

پل عبور کرنے کے بعد سلطان نثار نے سفید کرولا بائیں جانب ایک دفتری بلاک کے تقریباً ویران پارکنگ لاٹ میں کھڑی کی اور چابی کار کے دستان دان میں ڈال کر باہر آ گئے۔

وہاں سے ہم دونوں ٹہلتے ہوئے اگلے چوراہے کی طرف بڑھے تو وہاں ایک طرف لوگوں کا ہجوم نظر آیا۔ موقع پر پولیس کی گشتی گاڑیاں بھی دور ہی سے دیکھی جا سکتی تھیں۔

"تمہاری ابھری جیبوں پر کسی کی نگاہ پڑ گئی تو ہم بڑی مصیبت میں پڑ جائیں گے۔"

"فکر نہ کرو۔ میرے پاس پستول ہے۔ تم گن میں نے شیراڈن میں چھوڑ دی تھا۔"

ہم لوگ دور تک پھیلے ہوئے مجسس ہجوم تک پہنچے تو چوراہے کے بائیں کنارے پر ایک دوسری سے بری طرح ٹکرائی ہوئی دو کاریں وہاں موجود تھیں اور پولیس والے اپنی کارروائیوں میں مصروف تھے۔

چند تماشائیوں کی پوچھ گچھ کے بعد پتا چلا کہ حادثہ ہوتے ہی ملا سرکار اپنی تباہ شدہ کار سے نکل کر خاموشی سے کہیں کھسک لیا تھا اور دوسری کار والا اپنی بیٹی پر سر پیٹتا رہ گیا تھا۔ اس کی نئے ماڈل کی گاڑی کو نقصان پہنچا تھا اور وہ خود بھی خاصا زخمی ہوا تھا۔ جائے حادثہ پر پہنچنے والی ہائی وے پولیس موبائل کے عملے نے اپنے پاس موجود فہرست کا جائزہ لے کر فوراً ہی اعلان کر دیا تھا کہ ملا سرکار کی چھوڑی ہوئی لاوارث کار چند گھنٹے قبل سوسائٹی کے علاقے سے چوری کی گئی تھی۔

مسروقہ کار ثابت ہونے کے بعد کہانی بہت آسان اور سادہ سی رہ گئی تھی۔ مسروقہ کار میں حادثے سے دوچار ہونے کے بعد کوئی بھی سمجھ دار چور جائے حادثہ پر اپنی گردن پھنسانے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔ بھاگنے والا بھاگ گیا تھا لیکن پولیس والوں نے ضابطے کی کارروائیوں کے نام پر دوسری کار والے کو گھیرا ہوا تھا۔ کئی لوگوں نے وقتاً فوقتاً اس بے چارے کے زخموں سے بہنے والے خون کی طرف بھی توجہ دلانے کی کوشش کی تھی لیکن ان راہ تو زیادہ سے روادار رہنے والے پولیس اہلکاروں نے ان زخموں کو معمولی قرار دے کر اپنے ضابطے کی کارروائیاں جاری رکھی تھیں کیونکہ مسروقہ کار سے قطع نظر بنیادی طور پر وہ ٹریفک کا ایک حادثہ تھا اور اس امر کا تعین کیا جانا از بس ضروری تھا کہ اس حادثے میں کہیں زخمی کار مالک تو قصور وار نہیں تھا۔

بھاگنے والا کار چور بھاگ گیا تھا اور پولیس والوں کی جائے پناہ کا تمام تر انحصار اسی فریق پر تھا جو فرار نہ ہونے کی وجہ سے ان کے ہاتھ لگ گیا تھا اور بدقسمتی سے تفتیش کا واحد شہادتی ذریعہ تھا۔

گردھاری لال کو کچل کر ملا سرکار نے بڑا سبق سیکھا تھا جبھی اس بار اس نے مسروقہ کار استعمال کی تھی۔

ہم ٹیکسی سے سپر اسٹور کی طرف چلے۔ راستے میں سلطان شاہ پر یکایک ہی کچھ اضطرابی کیفیت طاری ہو گئی اور میں نے اپنے تجربے کی بنا پر اندازہ لگا لیا کہ اس کے ذہن میں کوئی کام کی بات آئی تھی جو مجھ تک پہنچانے کے لیے بے چین ہوا جا رہا تھا لیکن ٹیکسی ڈرائیور کی وجہ سے خاموش رہنے پر مجبور تھا۔

پھر ہم نے جوں ہی کرایہ ادا کر کے ٹیکسی کو فارغ کیا، سلطان شاہ یک بیک بول پڑا۔ "ملا سرکار ہمارے لیے دشواریاں کھڑی کر رہا ہے تو ہمیں بھی اس کے گلے میں ڈھول ڈالنا چاہیے۔"

"اب کیا نئی بات سوجھی ہے تم کو؟"

"غیر ملکی کاؤنسلیٹ والے اپنے احاطے میں محصور ہیں۔ انہیں شاذی کی موت کا اسی وقت علم ہوگا جب پولیس لاش کی شناخت کے بعد ان سے رجوع کرے گی..."

"مفروضوں پر سوچ کر اپنے دماغ کو نہ تھکاؤ۔" میں نے خشک لہجے میں اس کی بات کاٹ دی۔ "شاذی کی لاش کے ساتھ ہی اس کی ویران کار بھی وہیں کھڑی ہوئی ہے جس پر سفارتی نمبر پلیٹ لگی ہوئی ہے۔ نمبروں کے لیے ہر ملک کا الگ سفارتی کوڈ ہوتا ہے۔ اب تک پولیس ان تک پہنچ چکی ہوگی۔"

"ہمیں فوری طور پر پولیس کو اس کار پر قابض ہونے کا مشورہ دینا چاہیے۔ ہو سکتا ہے کہ کار میں کچھ اہم دستاویزات وغیرہ مل سکیں۔" اس نے اضطراری لہجے میں کہا۔

"وہ کار ایک قتل میں ملوث ہے۔ پولیس والے اسے اپنی تحویل ہی میں رکھیں گے۔" میں نے اس کی تجویز کو مسترد کرتے ہوئے کہا لیکن اسی لمحے میرے ذہن میں ایک جھماکا ہوا اور میں بے چین ہو گیا۔

میں نے خفت سے بچنے کے لیے سلطان شاہ کو شاذی کی کار میں نصب ٹرانسمیٹر اور خود کار پستول کے بارے میں نہیں بتایا تھا لیکن میں ان حساس آلات کی موجودگی اور کارکردگی کا عینی شاہد تھا۔ شاذی کے قتل کی خبر ملتے ہی اس کے کاؤنسلیٹ کے سینئر افسران اپنی پوری صلاحیتیں استعمال کر کے شاذی کی کار کو پولیس کی تحویل سے نکال سکتے تھے۔ اگر پولیس کو ان حساس آلات کی ہوا نہ بھی لگ سکے لیکن پولیس والوں کو اشارہ دے دیا جاتا تو کار میں موجود ان آلات کی بنا پر مقامی حکام شاذی پر سنگین الزامات عائد کر سکتے تھے جن کا جواب دہی کاؤنسلیٹ آفس کے لیے دشوار ہوتی۔

اپنی اس نشاندہی کے ذریعے ہم ایک تیر سے دو شکار کر سکتے تھے۔ ایک طرف کاؤنسلیٹ والے مقامی انتظامیہ معصوم اور بے گناہ سفارتی افسر کی جان کے تحفظ میں ناکامی کا الزام لگانے سے محروم رہ جاتے اور دوسری طرف انہیں اپنی پبلک ریلیشنز آفیسر کی سفارتی کار میں غیر قانونی تنصیبات کا جواز دینا محال ہو جاتا۔

ذہن میں وہ جھماکا ہوتے ہی میں تیزی کے ساتھ ایک پبلک کال آفس کی طرف لپکا تھا۔ میں پہلے ہی دیکھ چکا تھا، سلطان شاہ میرے پیچھے پیچھے اس مختصر سی دکان تک آیا جس کے کاؤنٹر پر فون موجود تھا۔

میں نے ٹیلی فون ڈائریکٹری کے ابتدائی صفحات کی ورق گردانی کر کے پولیس ایمرجنسی سینٹر کا نمبر تلاش کیا۔ میں

ملازم رہا تھا کہ سلطان شاہ نے کاؤنٹر کے عقب میں موجود نوجوان کو بیچ تھم کی خریداری کے سلسلے میں دکان کے دوسرے سرے پر اپنے ساتھ الجھالیا تاکہ میں فون پر آزادی سے بات کرسکوں۔

سلسلہ مل جانے پر دوسری طرف سے ایک بھاری مردانہ آواز نے پولیس ایمرجنسی سینٹر کے الفاظ ادا کئے میں نے بھی تیز اور واضح الفاظ میں اپنی بات شروع کردی۔

"فاطمہ جناح روڈ پر فریئر ہال کے پیچھے ایک غیر ملکی جاسوسہ ماری گئی ہے جس کی کار میں اسلحہ اور ٹرانسمٹر موجود تھا۔" اپنی بات میں وزن پیدا کرنے کے لئے میں نے غیر ملکی اشیا کے لئے دانستہ جمع کا صیغہ استعمال کیا تھا۔" اس کے ساتھی کسی بھی لمحے کار کو جائے واردات سے ہٹا کر لے جاسکتے ہیں۔ پولیس نے اس کار پر قبضہ نہ کیا تو اس قتل کی گتھی کبھی نہیں سلجھ سکے گی اور اس کے قتل کا الزام یہاں کے اہل کاروں پر آجائے گا۔"

"کار کا ماڈل اور نمبر کیا ہے؟" دوسری طرف سے مشتعل لہجے میں سوال کیا گیا۔

"ان باتوں میں وقت ضائع کئے بغیر ریڈیو پر اپنی گشتی گاڑیوں کو ہدایت دے دیں تو تم صبح ہونے سے پہلے معزول کردیے جاؤ گے" میں نے کن انکھیوں سے سلطان شاہ کے ساتھ مصروف دکاندار کا جائزہ لیتے ہوئے غرّاتی ہوئی سرگوشی میں کہا۔" میں ایک ذمے دار افسر کی حیثیت سے تمہیں یہ اطلاع دے رہا ہوں۔"

اپنا پیغام مکمل کرتے ہی میں نے فون کا سلسلہ منقطع کردیا۔

وہاں سے واپس کار کی طرف لوٹتے ہوئے سلطان شاہ اپنے تجسس پر قابو نہ رکھ سکا اور پوچھ بیٹھا" تم نے میری تجویز کو مسترد کردیا تھا تو پھر اب کسے فون کرنے آئے تھے؟"

"پولیس سینٹر ہی فون کیا تھا۔ تمہاری تجویز کی ایک دوسری افادیت میرے ذہن میں آگئی تھی۔ ہمیں اب مدافعانہ کردار ترک کرکے ان لوگوں کے ساتھ جارحانہ رویہ اپنانا ہوگا۔" میں نے کہا۔

اس کی حیران نگاہیں میرے چہرے پر مرکوز ہوگئیں۔

"شاید تم بھول گئے ہو کہ ابھی غزالہ ان کے قبضے میں ہے۔ شکست کی جھلاہٹ میں وہ غزالہ کو کوئی نقصان بھی پہنچا سکتا ہے۔"

"جب تک معاملہ میری ذات کا تھا میں پیچھے ہٹ کر آرہا لیکن غزالہ کی وجہ سے میں اپنے ملک کے مفادات پر کوئی آنچ نہیں آنے دوں گا۔ اس وقت ان کو چھوٹ دینے کا مطلب وطن سے غداری ہوگا۔ رہی غزالہ تو وہ اپنا دفاع خود

بھی کرسکتی ہے۔ ہم لوگ ہمیشہ اس کی صلاحیتوں کے بارے میں کم تر اندازے لگاتے آئے ہیں۔"

میرے سخت لب ولہجے نے اسے خاموش ہوجانے پر مجبور کردیا۔

○☆○

اگلی صبح کے اخبارات سنسنی خیز خبروں سے بھرے ہوئے تھے جو شہر کے باسیوں کو بری طرح چونکانے کے لئے کافی تھیں کیونکہ پچھلی رات کے اندھیرے نے انسانی لہو میں غسل کرکے اجالے کا روپ دھارا تھا۔

شاتی ژنگرواں کی لاش تو اگرچہ ان اداروں سے پہلے ہی جہنم واصل ہوگئی تھی۔ اس کی کار پولیس نے اپنی تحویل میں لے لی تھی۔ کار کے ڈیش بورڈ میں پوشیدہ بے آواز پستول لائسنس یافتہ تھا لیکن وہ شاتی کی تحویل میں ہونا ضروری تھا۔ اسے جس طرح کار میں نصب کیا گیا تھا وہ طریقہ سراسر غیر قانونی تھا پھر اس سے منسلک سائلنسر نے معاملہ مزید الجھادیا تھا کیونکہ پورے ملک میں آتشیں اسلحے کے ساتھ ایسے آلات کے استعمال پر کڑی پابندی تھی جو حفاظت خود اختیاری کے بجائے اسلحے کو پیشہ ور قاتلوں کے استعمال کی مہلک اور مخفوظ اشیا میں تبدیل کردیتے تھے۔

سفارت خانے نے اپنی ایک اہم خاتون عہدے دار کے بہیمانہ قتل پر حکومت پاکستان سے شدید احتجاج کیا تھا اور اس سازش کے ذمے داروں کو بے نقاب کرکے سزائے موت دینے کا مطالبہ کیا تھا۔ ان لوگوں کے دعوے کے مطابق شاتی اپنے معمول کے فرائض کی انجام دہی کے دوران بے دردی سے ہلاک کی گئی تھی جس کا کوئی جواز نہیں تھا۔

دوسری طرف مقامی انتظامیہ سے لے کر مرکزی حکام تک سب ہی نے اس معاملے پر چپ سادھ لی تھی لیکن اخباری ذرائع نے شاتی کی کار میں موجود میڈیم رینج کے غیر قانونی ٹرانسمٹر اور الیکٹرونک سوئچ سے چلنے والے بے آواز پستول کے حوالے سے شاتی کو سیکرٹ ایجنٹ قرار دیا تھا۔ اداریوں میں سخت احتجاج کرتے ہوئے یہ سوال اٹھایا گیا تھا کہ کسی بھی سفارتی اہل کار کو ایک اجنبی ملک کی شہری حدود میں ایسی کار لئے پھرنے کی کیا ضرورت تھی؟

دلائل کے ذریعے نتائج اخذ کئے گئے تھے کہ شاتی اپنے ملک کے مفادات حاصل کرنے کے لئے دہشت گرد اور ناپسندیدہ لوگوں سے خفیہ رابطے استوار کئے ہوئے تھی اور اس کی کار میں نصب پستول کی نوعیت اور پوزیشن سے واضح ہوتا تھا کہ اس کی کار کی پسنجر سیٹ پر بٹھا کر بعض لوگوں کو ان کی مرضی کے خلاف ایک سے دوسرے مقام پر منتقل کیا جاتا تھا اور ایسے لوگ حتمی طور پر مغویان ہی ہوسکتے تھے جن کی

تعداد تشویشناک حد تک بڑھی ہوئی تھی۔

ایک اخبار نے ان سب امکانات کو ایک خصوصی فیچر میں یکجا کر دیا تھا۔ اس کے مطابق شانتی اپنے سفارتخانے کے ناپسندیدہ افراد اور مقامی جرائم پیشہ لوگوں اور ایجنٹوں کے درمیان رابطے کا کام سرانجام دیتی تھی۔ وہ ایک خوبرو، جوان سال اور آزاد خیال عورت تھی جو شہر کے سوشل حلقوں میں بھی خاصی جانی پہچانی جاتی تھی۔ اس لئے اسے مجرمانہ سرگرمیوں کے سلسلے میں پوری آزادی حاصل تھی۔ اس کے لئے کام کرنے والے دہشت گرد اور تخریب کار اس سے ملے بغیر ٹرانسمٹر کے ذریعے اس سے ہدایت لیتے تھے اور اسی پر اپنی کارکردگی کی رپورٹ دیتے تھے۔ شہر میں خوف و ہراس اور بے چینی کی فضا پھیلانے کے لئے شانتی اپنے ایجنٹوں کی ذریعے مالدار اسامیوں کو اغوا کراتی تھی اور کامیابی کی خبر ملنے پر بدنصیب قیدیوں کو اپنی کار کی مسنگ پیسنجر سیٹ پر بٹھا کر نہایت اطمینان سے محفوظ ٹھکانوں پر منتقل کر دیتی تھی۔ اپنے کارندوں کے ذریعے یرغمالی کے لواحقین سے تاوان کے مطالبے، اس پر گفت و شنید اور پھر رقم کی وصولی کے بعد یرغمالیوں کو رہا کرا دیتی تھی۔ اس طرح وہ لوگ شانتی کے سفارتی بجٹ سے کوئی مدد لئے بغیر مقامی طور پر اپنی مجرمانہ سرگرمیوں کے لئے خطیر رقوم بٹور رہے تھے۔

اس کہانی کو اس امر سے تقویت ملتی تھی کہ شانتی کے قتل کے بعد ایک نامعلوم تیز رفتار کار سے شہر کے تین گنجان آباد علاقوں میں ایک گھنٹے سے بھی کم مدت میں طاقتور دستی بم پھینکے گئے جن سے کم از کم سات افراد ہلاک اور متعدد زخمی ہوئے۔ لاکھوں کی املاک کی تباہی اس اندوہناک جانی نقصان کے علاوہ تھی۔

کہا گیا تو کہ شانتی کے قتل کے فوراً بعد بموں کے وہ دھماکے کسی باہمی چپقلش کا شاخسانہ تھے۔ شاید شانتی سے کہیں کوئی لغزش ہوئی تھی اس لئے اس کے بڑوں نے اسے مقامی قانون کی بے رحم گرفت میں آنے سے پہلے راستے سے ہٹا دیا لیکن جو لوگ شانتی کے لئے کام کرتے تھے وہ اس کے قتل کو مقامی انتظامیہ کے کھاتے میں ڈال کر غصے میں مضافاتی بستیوں پر بم برسانے کے لئے نکل کھڑے ہوئے۔

وہ کہانیاں ان لوگوں کے ذہنوں کی پیداوار تھیں جنہیں اندر کے بارے میں کچھ علم نہیں تھا مگر میرے لئے بات بہت واضح تھی۔ سلطان شاہ کے ہاتھوں بدترین زک اٹھانے اور شانتی کے قتل کا یقین کر لینے کے بعد ماما سرکار کا شکست خوردہ ذہن انتقام کی راہ پر چل پڑا تھا۔ اس نے جہاں بھی ہم سے تصادم کیا وہیں ہم سے مار کھائی تھی۔ عزرائیل کو اتفاقاً اپنا یرغمالی بنانے کے علاوہ اسے کہیں بھی کوئی کامیابی حاصل نہیں ہو سکی تھی

اس لئے اس درندے نے شہر کی گنجان بستیوں کو خاک و خون میں نہلا دیا تھا۔

ماما سرکار ایک جنونی شخص تھا جو برسوں سے اپنے پیاروں، عزیزوں، گھربار حتیٰ کہ وطن تک کو تیاگ کر پرائی سرزمین کو لہو رنگ بنانے کے منصوبے پر انتھک محنت کر رہا تھا۔ اس نے چوروں، ڈاکوؤں اور رسہ گیروں کی مدد سے سندھ کے اندرونی اور سرحدی علاقوں میں جس تباہی کے خواب دیکھے تھے اس کی ایک ہلکی جھلک اس نے کراچی والوں کو دکھا دی تھی۔

میرے لئے صرف ایک ہی خیال باعث تسکین تھا کہ کسی بڑی اور ناقابل تصور بربادی کی راہ روکنے کے لئے سات انسانی جانوں کی قربانی قومی سطح پر کوئی بڑی قیمت نہیں تھی لیکن افسوس ان چھوٹی چھوٹی خبروں کو پڑھ کر ہوا جن میں مرنے والوں کو ان کے قومی منصب سے بہت نیچے دھکیل دیا گیا تھا۔

متعدد تنگ نظر اور متعصب لوگوں نے آناً فاناً میں مرنے والوں کے شجرے کھنگال ڈالے تھے اور صوبے، مذہب، ذات برادری کے نام پر اس منظم دہشت گردی کو نسلی، لسانی، فرقہ وارانہ اور علاقائی تشدد قرار دیتے ہوئے اپنے حریفوں کا خون بہانے کو لہو لہو کر دینے کے مطالبات پیش کر دیئے تھے۔ میرے لئے وہ بڑے دکھ کی بات تھی کہ زیر زمین تیار ہونے والی ہولناک سازشوں کے اس دور میں بھی بعض لوگ اپنی ناک سے آگے دیکھنے پر آمادہ نہیں تھے۔ انہیں خبر نہیں تھی کہ وقتی تو تناسر ابھارنے والی تشدد اور خونریزی کی ان لہروں کے پیچھے ایک ایسا بھیانک لاوا پک رہا تھا جو پھٹ پڑنے پر کسی بھی تمیز اور تفریق کے بغیر اپنی راہ میں آنے والے ہر ذی روح کو جلا کر خاک کر سکتا تھا۔ اس لاوے کی تیاری کے لئے کچھ ایندھن سرحد پار سے لایا جا رہا تھا اور کچھ عاقبت نااندیش لوگ اپنی تنگ نظری سے رضاکارانہ طور پر فراہم کر رہے تھے۔

وہ رات نہ جانے رات جہانگیر کے گھر پر ہی بسر کی تھی اور شاید دیر سے سو کر اٹھی تھی۔ کیونکہ گیارہ بجے اس کا فون آیا۔ وہ میری اور شانتی کی مجوزہ ملاقات سے باخبر تھی اس لئے اخبارات پڑھ کر اس کا چونکنا جانا فطری امر تھا۔

"اخبارات کل رات کے بارے میں کیا کہانیاں سنا رہے ہیں؟" اس نے چھوٹتے ہی پوچھا تھا۔

"کہانیاں تو وہ لکھتے ہیں جو جنم لیتی رہتی ہیں۔ یہ بتاؤ تمہاری رات کیسی گزری؟" میں نے جھینپتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"اچھی ہی گزری" اس نے اعتماد کے ساتھ جواب دیا تھا "لیکن اخبار پڑھ کر قلق ہو رہا تھا کہ میں تمہارے ساتھ کیوں نہ ہوئی؟ تم تو خیریت سے ہو نا؟"

"تم سے دور رہ کر میں عموماً خیریت سے ہی رہتا ہوں۔" میں

...بل ہے کہ ماما سرکار آج غصے میں خود ہی اپنی بوٹیاں نوچ رہا ہوگا۔ تمہارا اس سے رابطہ ہو چکا ہو تو میرا مشورہ ہے کہ تم اپنے گھر جا کر کسی کال کا انتظار کرو۔ ویسے بھی آج شام اسے تم سے رابطہ کرنا ہے" میں نے سنجیدگی اختیار کرتے ہوئے کہا۔ جبکہ اب تک یہاں ماما سرکار کے نام سے رہ رہا ہے۔"

"تو کیا وہ مقررہ وقت سے پہلے بھی مجھ سے رابطہ کر سکتا ہے؟"

"میرا یہی خیال ہے۔ پے در پے ناکامیوں نے شاید اس کا دماغ الٹ دیا ہے۔ جب ہی اس نے شہر کے تین علاقوں میں بم پھٹنے کی وارداتیں کی ہیں۔ میرا خیال ہے کہ تم تک کے ایک بلاک میں وہ زخمی بھی ہوا ہوگا۔"

"ٹرانسمیٹر نہیں، مقررہ وقت پر ہی فون کروں گی" اس کی آواز ابھری۔

"وہ آلات اس نے ہمیں مرعوب کرنے کے لئے نصب کئے تھے۔ وہ ہمیں یہ جتانا چاہتا تھا کہ ہمارا گھر بھی اس کی دسترس سے باہر نہیں ہے ورنہ وہ فون پر بھی رابطہ کر سکتا ہے۔"

"فون پر رازداری کا پورا یقین نہیں ہوتا" اس نے ہلکی سی آواز میں کہا تھا۔ "ویسے میرا خیال ہے کہ اس کا دماغ اگر سکا ہوا ہے تو پھر وہ میرا فون نمبر ضرور ٹرائی کر رہا ہوگا۔"

"اسی لئے میں تمہیں اپنے گھر جانے کا مشورہ دے رہا ہوں" میں نے کہا۔

"وہ غزالہ کو اذیتیں دے رہا ہوگا" وردا نے بھی میری دکھتی رگ چھیڑ دی۔

"رہا ہے" میں نے جھلا کر کہا "وہ میری دسترس سے باہر ہے۔ اگر اس کی زندگی باقی ہے تو وہ بچ ہی جائے گی۔ فی الحال میں اس کے لئے کچھ بھی نہیں کر سکتا۔"

کہنے کو تو میں نے اس سے کہہ دیا لیکن اپنے ایک غیر جذباتی تجزیے میں میں اس نتیجے پر پہنچا تھا کہ اس وقت غزالہ کو ماما سرکار کی ذات سے کوئی سنگین خطرہ لاحق نہیں تھا۔

اس کے اصل مشن کی کامیابی کا انحصار شانتی کی زندگی پر نہیں بلکہ ٹی سے مسلسل اسلحے کی فراہمی پر تھا۔ وہ وردا کو بتا چکا تھا کہ غزالہ اس کی قید میں تھی۔ ایسی صورت میں غزالہ کو کوئی نقصان پہنچتا تو اسے ٹی سے اسلحہ ملنے کے امکانات ختم ہو کر رہ جاتے۔ اصل صورت حال تو یہ تھی کہ اس وقت تک وردا نے ماما سرکار کو اسلحہ فراہم کرنے کی سمت میں کوئی پیش رفت نہیں کی تھی لیکن ماما سرکار کو آگے یہ بتا دیا گیا تھا کہ انتظامات طے ہوتے ہی اسے اسلحہ مل سکتا تھا۔

وردا پاکستان میں ٹی کی اکلوتی کلیدی شخصیت تھی اس لئے ماما سرکار اپنے مفاد کی خاطر اسے چھیڑنے کی پوزیشن میں نہیں تھا۔ وہ تو اس کے اسلحے کے سودے کو پایہ تکمیل تک پہنچا سکتی تھی مگر میری بات دوسری تھی۔ وہ میری اصلیت سے باخبر تھا اور وردا کی لاعلمی میں مجھ پر ہاتھ ڈال کر میرا پتا صاف کرنا چاہ رہا تھا۔ اپنی کامیابی کی صورت میں وہ غزالہ کو وردا کے حوالے کر کے اس سے اسلحے کی کم از کم پہلی کھیپ ضرور وصول کر سکتا تھا۔

وہ تو میرے ستارے یاور تھے کہ میں نہ صرف گوردھاری لال کے مکان سے زندہ بچ نکلنے میں کامیاب ہو گیا بلکہ شانتی کے بھرپور وار سے بھی خود کو بچانے میں کامیاب ہو گیا۔ ورنہ ماما سرکار نے مجھے ہر طرف سے گھیرنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی تھی۔ میں اس کے ہاتھ لگ جاتا تو نہایت خاموشی کے ساتھ وہیں روانہ کر دیا جاتا جہاں کرنل مہیش پہلے سے موجود تھا۔

وردا اخبارات کے ذریعے واقعات کا خلاصہ تو سمجھ چکی تھی لیکن وہ اس کی تسلی کے لئے ناکافی تھا اس لئے میں نے اس کے سوالات کی بوچھار سے بچنے کے لئے مختصر الفاظ میں پچھلی شام کے اہم واقعات سے آگاہ کر کے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔ اس سے پہلے اس نے مجھ سے وعدہ کر لیا تھا کہ وہ تیار ہو کر فوراً ہی اپنے گھر منتقل ہو جائے گی۔

اسی لمحے دوبارہ فون کی گھنٹی بج اٹھی۔ اس بار لائن پر سلطان شاہ تھا جسے میں نے صبح ہی ہندو پنچایت کے سربراہ کا سراغ لگانے کے لئے روانہ کر دیا تھا۔

"اس کا نام موہن داس ولد کرم چند ہے" سلطان شاہ بتا رہا تھا "وہ کمھاروں کے علاقے میں رہتا ہے اور بولٹن مارکیٹ کے علاقے میں اس کی آڑھت ہے۔"

"کیا اس کی ولدیت سے اس کی شناخت میں کوئی فرق پڑتا ہے؟"

"پڑنا تو نہیں چاہئے لیکن وہ اپنے نام کے ساتھ ولدیت ضرور لکھتا ہے۔ دکان کے بورڈ پر بھی یہی نام لکھا ہوا ہے" سلطان شاہ کے لہجے میں شگفتگی تھی "ہو سکتا ہے کہ اسے اپنی ولدیت بدل جانے کا ڈر رہتا ہو۔"

"تم اس وقت کہاں سے بول رہے ہو؟" میں نے سوچتے ہوئے سوال کیا۔

"جی پوسٹ آفس کے پبلک کال آفس سے بول رہا ہوں۔ موہن داس ولد کرم چند اس وقت آڑھت پر براجمان ہے۔ بہت موٹا اور بزدل سا آدمی ہے۔ میرا خیال ہے کہ دو چار ہی دھمکیوں میں روتا ہوا پیروں پر گر جائے گا۔"

"بدمعاشی کے سامنے سارے ہی شریف اور معزز آدمیوں کا یہی حال ہوتا ہے۔"

"پھر اب میرے لئے کیا حکم ہے؟" اس نے قدرے توقف کے بعد سوال کیا۔

"اسے دکان ہی سے اٹھا لیا جائے تو بہتر رہے گا۔

ایک جگہ میں نے کار سڑک کے کنارے روک دی اور سلطان شلہ سے کہا "تم ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھے رہو تاکہ الطو سے کار نہ اٹھالی جائے۔ میں اس کا جائزہ لے کر واپس آتا ہوں۔"

وہ خاصی بڑی دکان تھی۔ اس پر لگے ہوئے بڑے سے بورڈ کے نیچے بھی حروف میں بڑا بڑا لکھا سوہن داس ولد کرم چند لکھا ہوا تھا۔ دکان کے باہر خالی اور مال سے لدے ہوئے ٹرک کھڑے ہوئے تھے۔ دکان کے اندر کئی افراد موجود تھے۔ کچھ چل پھر رہے تھے کچھ کرسیوں پر براجمان تھے لیکن ان سب میں نمایاں سوکھی سی توند والا ایک پست قامت اور کوتاہ گردن شخص تھا جو بڑے آسودہ انداز میں بڑے سے تخت پر بچھی ہوئی گدی کو بیٹھا ہوا تھا۔

وہاں موجود سب ہی لوگ صورتوں اور اپنے اطوار سے سیدھے سادے نظر آرہے تھے۔ اس وقت مجھ پر نہ جانے کیا اضطراری کیفیت طاری ہوئی کہ میں رکے بغیر سیڑھیاں چڑھ کر دکان میں جا گھسا۔

موٹا شخص اس وقت اپنے سامنے بیٹھے ہوئے بیوپاریوں سے پیاز کے کسی سودے کے بارے میں بات کر رہا تھا۔ اس نے اپنی تیوری میں خفیف سے بل ڈال کر ناگواری سے میری طرف دیکھا اور میں نے اسی لمحے دور ہی سے ہاتھ جوڑ کر اسے ہندوانی انداز میں پرنام کیا۔

مسلمانوں کے ملک اور شہر میں ایک اجنبی کا یہ انداز موٹے کے لئے چونکا دینے والا ثابت ہوا لیکن اس نے منہ سے کچھ کہنے کے بجائے اپنی ننھی سی ٹل وار گردن کو خفیف سی جنبش دینے پر اکتفا کیا۔

میں آگے بڑھ کر خاموشی کے ساتھ ایک خالی کرسی پر بیٹھ گیا۔ موٹے کے سامنے بیٹھے ہوئے بیوپاری میری مداخلت کی وجہ سے خاموش ہو کر مجھے گھورنے لگے۔ موٹا بھی میری طرف یوں دیکھ رہا تھا جیسے میری موجودگی اس کی طبع نازک پر گراں گزر رہی ہو۔

"کیا بات ہے؟ کون ہو تم؟" آخر کار اس نے بھاری پھٹی آواز میں مجھ سے سوال کیا۔

"میں مستقل پال ہوں مہاراج!" میں نے اپنے ذہن میں سب سے پہلے آنے والا نام دہراتے ہوئے جلدی سے کہا۔ "چند روز ہوئے دلی سے یہاں آیا ہوں۔ تم اپنی بات کرلو، میں اتنی دیر انتظار کرلوں گا۔"

دلی کے ذکر پر سوہن داس کے چہرے پر ہلکا سا رنگ آکر گزر گیا۔ اور وہ پھر اپنے سامنے والوں سے مخاطب ہو گیا "میاں جی! میں ایک پیسہ بھی کم نہ کرتا لیکن یہ میرا مہمان آگیا ہے۔ نہ تمہارے پچاس نہ تمہارے چالیس۔ بس اب اڑتالیس پیسے پر بات ختم کرو۔ مجھے بھی کھانا کھانے جانا ہے۔"

"اڑتالیس سے تو بہتر ہے کہ تم اپنے پچاس پیسے ہی رکھو

لیکن کاروبار میں اتنی ضد اچھی نہیں ہوتی" ایک سخی سے آدمی نے اپنے منہ میں پان کا گلا ایک داڑھ سے دوسری طرف گھماتے ہوئے کہا۔

میرا خیال تھا کہ اس آڑھت پر کروڑوں کا لین دین ہوتا ہوگا۔ صرف وہ چند ہی لاکھوں کی ملکیت تھی۔ اس لئے ان کے درمیان پانچ دس پیسوں پر ہونے والی حجت سن کر مجھے بڑا تعجب ہوا لیکن میں خاموشی سے اپنی جگہ بیٹھا رہا۔

ان میں تکرار جاری رہی۔ میں نے محسوس کرلیا تھا کہ سوہن داس میرے بارے میں تجسس میں مبتلا ہو گیا تھا اور اس بحث کو جلد از جلد ختم کرنا چاہ رہا تھا مگر اس کے ساتھ ایک پیسہ بھی چھوڑنے پر آمادہ نہیں تھا۔

وہ لوگ روپوں کی کوئی بات نہیں کر رہے تھے۔ سارا مسئلہ پیسوں پر اٹکا ہوا تھا۔ ان کے چند منٹ کے مکالموں کو سن کر مجھے معلوم ہوا کہ داموں میں ان پیسوں سے پہلے دو روپے بھی موجود تھے اور وہ سودا اتنا بڑا تھا کہ نرخ میں ایک پیسے کی کمی بیشی سے پورے بارہ ہزار کا فرق پڑ رہا تھا۔

پاکستان میں کرنسی کا اعشاری نظام رائج ہونے کے بعد پیسے سے چھوٹا کوئی سکہ باقی نہیں رہا تھا لیکن ان اساميوں کے لئے پیسہ بہت بڑی رقم تھی اس لئے انہوں نے اس کے بھی ٹکڑے کئے ہوئے تھے اور آخر کار ان کا سودا پونے اڑتالیس پیسوں پر ختم ہو گیا۔ پان چبانے والے نے اپنی میلی قمیص کا دامن اٹھا کر نیچے پہنی ہوئی بنیان کی جیب سے ایک ہزار روپے والے نوٹوں کی ایک گڈی نکالی اور سوہن داس کی گود میں پھینک دی۔

"باقی کل سے بھجوانا شروع کردو" اس نے اٹھتے ہوئے کہا۔

ان کے درمیان چند رسمی باتیں ہوئیں اور پھر وہ ٹولی وہاں سے روانہ ہو گئی۔

سوہن داس نے ان کے جاتے ہی وہ گڈی گنے بغیر آہنی تجوری میں ڈال دی۔

میں نے دیکھا کہ سوہن داس کو اپنی اندرونی جیب سے ایک لاکھ روپے دینے والا بظاہر بہت مفلوک الحال نظر آرہا تھا۔ اس کا ملگجی لباس خاصا میلا تھا جس پر جا بجا پیک کی چھوٹی اور بڑی چھینٹیں پڑی ہوئی تھیں۔ اپنے مدقوق چہرے کے ساتھ اگر وہ کسی معروف فٹ پاتھ پر کچھ سوچنے کے لئے بھی رک جاتا تو جیسے خدا ترس لوگ اس پر رحم کھا کر اس کی جیبوں میں صدقے اور خیرات کی رقوم ڈالتے چلے جاتے۔

ایسے لوگوں کی دنیا بھی بڑی عجیب ہوتی ہے۔ وہ زندگی بھر لاکھوں کماتے ہیں اور ہر لمحے اپنی کمائی بڑھانے اور اسے جوڑنے کے عذاب میں مبتلا رہتے ہیں۔ ترس ترس کر زندگی گزارتے ہیں۔ انہیں پیسے سے اتنی محبت ہوتی ہے

کہ اپنی کمائی اپنی ذات پر خرچ کرتے ہوئے بھی ان کا دل دکھتا ہے لیکن یہ اپنے تمام تر ذہنی، جسمانی اور روحانی امراض کے باوجود لمبی عمریں پاتے ہیں۔ تاکہ جی بھر کر اپنی تجوریوں پر بیٹھے رہتے ہیں جیسے انہیں عمر بھر اپنی مایا ہی کو سینتا ہے اور پھر ایک دن وہ اچانک مر جاتے ہیں۔ زندگی بھر انہیں یہ یاد نہیں آتا کہ ایک روز انہیں سب کچھ اسی دنیا میں چھوڑ کر خالی ہاتھ دوسرے جہاں میں چلے جانا ہے۔

"ہاں جی! اب تم کہو کیسے آئے ہو؟" سوہن داس کی آواز نے مجھے چونکا دیا۔

میں نے سنبھل کر اس کی طرف دیکھا اور رازدارانہ لہجے میں سوال کیا "اجازت ہو تو قریب آجاؤں؟"

"تم شودر تو نہیں ہو؟" اس نے اشتباہ آمیز نظروں سے میرا جائزہ لیتے ہوئے پوچھا۔

"نہیں مہاراج!" میں نے پُر وثوق لہجے میں کہا "پکا برہمن ہوں برہمن!"

"خوب! تو پھر ادھر آجاؤ" اس نے تخت پر اپنے قریب ہاتھ مار کر دعوت دی۔

میں سعادت مندانہ انداز میں اس کے قریب جا بیٹھا اور سرگوشیانہ لہجے میں بولا "معاملہ اچانک ہی بہت گمبھیر ہو گیا ہے تمہیں تھوڑی دیر کے لئے میرے ساتھ چلنا ہو گا۔"

سلطان شاہ کا اندازہ بالکل درست ثابت ہوا۔ وہ میرے لب و لہجے سے ہی گھبرا گیا اور اس کی آنکھوں سے خوف جھانکنے لگا۔ وہ بولا تو اس کی آواز میری آواز سے بھی زیادہ دھیمی تھی۔

"کیا ہو گیا؟ کہاں چلنا ہو گا؟ مجھ سے کھل کر بات کرو۔ میں دل کا مریض ہوں۔"

"گھبراؤ نہیں" میں نے جلدی سے اسے تسلی دی۔ "معاملہ کچھ ایسا خراب بھی نہیں ہوا ہے۔ تمہاری آنکھوں سے خوف جھلک رہا ہے۔ تمہارے آدمیوں کو ہماری باتوں کی بھنک بھی مل گئی تو سارا کھیل بگڑ جائے گا۔"

"لعنت بھیجو ان مردواروں پر" وہ دانت پر دانت جما کر کراہا۔ "میرے پیٹ میں ہول اٹھ رہے ہیں۔ جلدی بتاؤ کہ تم کیا خبر لائے ہو؟ دلی سے کس نے تمہیں میرے پاس بھیجا ہے؟"

"دلی سے ہزاروں ویش سیوک، یاتری بن کر پاکستان میں داخل ہو چکے ہیں۔ سمندر میں ہمارے جہازوں نے کراچی کے گرد گھیرا ڈال لیا ہے۔ ان کی توپوں کے گولے اس وقت بھی شہر پار کر سکتے ہیں" میں نے اپنے لہجے کو اور دھیما کر کے اسے اس قدر سنسنی میں مبتلا کر دیا کہ اس کا سینہ لوہار کی دھونکنی کی طرح تیزی سے پھولنے اور پچکنے لگا۔

"سینا سر پر اس پر تیار ہے لیکن یہاں گردھاری لال کا ... گیا ہے۔ اس کی وجہ سے سارا معاملہ چوپٹ ہوتا نظر آرہا ہے۔ لالا سرکار کو اس وقت تم جیسے سیانوں کے مشورے کی ضرورت ہے۔"

"اس کا نام مت لو" وہ میرا ہاتھ دباتا ہوا گھگھیایا "میں کسی وقت اس سے نپٹ لوں گا۔"

"لیکن اس نے تمہیں ابھی بلایا ہے۔ تم یہاں برادری کے سرپنچ ہو۔ وہ تمہاری رائے کو بہت زیادہ اہمیت دیتا ہے۔ تم سے مشورے کے بعد ہی وہ اپنے اوپر والوں سے بات کرے گا۔"

"اس وقت تو میری گاڑی بھی بچوں کو اسکول سے لینے گئی ہوئی ہے۔"

اس کا لہجہ مایوسانہ تھا لیکن میرے لئے وہ بہت بڑی خوشخبری تھی۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے اضطرار کی شدت میں کی ہوئی میری پیش قدمی ستاروں کی کسی موافقانہ چال کا نتیجہ تھی جب ہی میرا شکار خود بخود میرے بچھائے ہوئے جال میں پھنس کر لمحہ بہ لمحہ بے بس ہوا جا رہا تھا۔

میری زبان سے گردھاری لال اور لالا سرکار کے نام سننے کے بعد اسے وہم تک نہیں ہو سکا تھا کہ میں اس کا دشمن تھا۔ اس کی دانست میں ایسی اندر کی باتیں تو گھر کا کوئی بھیدی ہی جان سکتا تھا۔

"تم فکر نہ کرو مہاراج!" میں نے اسے دلاسا دیا "میرے ساتھ چلو۔ ملاقات کے بعد میں خود ہی تمہیں یہاں چھوڑ جاؤں گا۔ دیش اور دھرم کے معاملوں میں دیر سویر کو بھگوان بھی معاف نہیں کرتا۔"

اس نے میرے شانے پر ہاتھ رکھ کر اپنی گدی سے اٹھنے کی کوشش کی اور مجھے یوں محسوس ہوا جیسے میرے اس شانے پر زمین نے اپنا محور منتقل کرنا شروع کر دیا ہو۔ اس سے پہلے میری قوت برداشت جواب دے جاتی، اس کا پہاڑ جیسا بوجھ میرے شانے سے اس کے اپنے قدموں پر منتقل ہو گیا۔

"کہاں چلے بابو؟" اسے اٹھتا دیکھ کر دکان کے کسی نے ... سے کسی نے سوال کیا۔

"پھر وہی بابو" وہ سر جھٹک کر غصے سے بڑبڑایا "ہرامی! لاکھ بار سمجھایا ہے کہ میں اس کی ماں کا خصم نہیں ہوں پھر بابو بابو کی رٹ لگائے چلا جاتا ہے" پھر اونچی آواز میں بولا "آتا ہوں۔ ذرا ضروری کام سے باہر جا رہا ہوں۔ آج کا سودا ہے کوئی بیوپاری آئے تو کل بلا لینا۔"

مختصر قامت کے ساتھ سوہن داس کا بے تحاشا پھیلا ہوا وجود تخت پر مضحکہ خیز انداز میں کھڑا ہوا تھا۔ میں سمجھنے سے قاصر تھا کہ اپنے مرکز ثقل سے خطرناک حد تک باہر نکلی ہوئی توند جیسوں وزنی بوجھ کے ساتھ وہ چلتا کیسے ہو گا لیکن یہ گوشت اور چربی کا وہ بے ہنگم انبار حرکت میں آیا تو میرا یقین اپنے پروردگار کی کبریائی کا قائل ہو گیا جو کسی کی جان پر اس کی قوت برداشت سے زیادہ بوجھ نہیں لادتا۔

پہلے مجھے موہن داس نے نہایت آسانی کے ساتھ اگل دیا تھا۔ کرنل منڈ میرے لئے ایک نامانوس نام تھا لیکن پاکستان میں پھیلے ہوئے ہزاروں دیہات ایسے تھے جن کے نام انھوں شہروں کو معلوم نہیں تھے مگر مجھے قوی امید تھی کہ میں قلا سرکار سے اس گاؤں کے بارے میں جلد ہی معلومات اکٹھا کر سکتا تھا۔

وہاں تک موہن داس سے ساری گفتگو بچے تلے انداز میں چل رہی تھی تاکہ وہ کہیں بھڑک نہ جائے۔ اس کی آرزو میں بے نقاب ہو چکی تھیں اور کرنل منڈ کا نام سامنے آگیا تھا اس لئے موہن داس کی افادیت ختم ہو چکی تھی۔ پھر بھی میں نے سفر کو پرسکون رکھنے کے لئے اس کے ساتھ ہلکی پھلکی گفتگو جاری رکھی۔ اس دوران میں سلطان شاہ وقفے وقفے سے پشتو میں بڑبڑاتا رہا۔ صرف دو مرتبہ ایسا ہوا کہ اس کی دی ہوئی غلیظ گالیاں میری سمجھ میں آسکیں ورنہ ہر بار وہ نامانوس الفاظ بولتا رہا۔

"یہ بار بار کیا بڑبڑانے لگتا ہے؟" آخر کار موہن داس سے نہ رہا گیا اور وہ سوال کر ہی بیٹھا۔

"یہ تمہاری ماں کے لئے اشلوکوں کا پشتو ترجمہ پڑھ رہا ہے۔" میں نے خلوص سے کہا۔

"کیا رامائن کا پشتو میں بھی ترجمہ ہو چکا ہے؟" اس نے حیرت سے سوال کیا۔

اس بارے میں میری معلومات صفر سے بھی کم تھیں اس لئے میں نے گول مول سے جواب پر ہی اکتفا کیا "پوری نہ سہی اس کے کچھ حصوں کا ضرور ترجمہ ہوا ہوگا ورنہ یہ خود تو اتنا عالم فاضل نہیں ہے۔"

"اس کے بجائے تم ہی بول رہے ہو۔ یہ خود کیوں نہیں بتاتا؟"

"شاید تم بھول رہے ہو کہ اشلوک پڑھتے ہوئے کوئی دوبات نہیں کی جاتی۔ ہو سکتا ہے کہ تمہاری ماں کے ساتھ ساتھ تمہارے باپ کے لئے بھی کچھ پڑھ رہا ہو جو کسی وجہ سے نرک میں تڑپتے اور کلپتے رہتے ہیں، انھیں اپنے اشلوکوں سے بہت شانتی ملتی ہے۔"

سفر جاری رہا۔ سکوت وقفے وقفے سے ٹوٹتا رہا لیکن سلطان شاہ مسلسل خاموش ہی رہا۔ اس نے اندازہ لگا لیا تھا کہ اشلوکوں کے پشتو ترجمے کو داؤ پر لگا دینے کے بعد میرے ترکش میں اس کے دفاع کے لئے کوئی تیر باقی نہیں رہا تھا۔

میرا خیال تھا کہ ویرا ہدایت کے مطابق اس وقت تک جہانگیر کے گھر سے اپنے گھر پہنچ چکی ہوگی۔ اس کے گھر کے بلند آہنی پھاٹک پر گھنٹی کے جواب میں انٹرکام پر ابھرنے والی اس کی آواز نے میرے خیال کی تائید کر دی۔

میری آمد اس کے لئے اس قدر غیر متوقع تھی کہ اس نے حیرت کے ساتھ انٹرکام پر ہی مجھ سے ایک دو سوالات کر ڈالے اور پھر ہم لوگ کار سمیت اس کے پورچ میں داخل ہو گئے۔

الیکٹرونک لاک سے لیس پھاٹک کو بند کر کے میں برآمدے کی طرف بڑھا تو سلطان شاہ بے پروائی کے ساتھ دور کھڑا ہوا موہن داس کی کار سے برآمد ہونے کی مشکل ترین کوششوں کا زہریلے انداز میں جائزہ لے رہا تھا اور ویرا ابھی برآمدے میں کھڑی نہایت حیرت کے ساتھ گوشت کے اس پہاڑ کو گھورے جا رہی تھی۔

"یہ کون ہے؟ اسے کہاں سے اٹھا لائے؟" ویرا نے تحیر انداز میں مجھ سے انگریزی میں سوال کیا موہن داس کے حلیے اور وضع قطع سے اس نے اندازہ لگایا تھا کہ وہ انگریزی سے نابلد رہا ہوگا اور خود میرا بھی یہی خیال تھا۔

"مادام! کسی کا ایسے مذاق اڑانا اچھا نہیں ہوتا" موہن داس نے کار کے حقیر سے دروازے سے اپنے عظیم الشان جثے کو گزارنے کی کوششیں ترک کرتے ہوئے انگریزی میں ہی مداخلت کر کے مجھے اور ویرا کو حیران کر دیا "یہ تن و توش میں نے اپنی محنت سے نہیں بڑھایا ہے۔ تمہیں مجھ سے ہمدردی ہونا چاہئے۔"

"مجھے افسوس ہے مسٹر...." ویرا اضطراری طور پر برآمدے سے اتر کر اس کی سمت کے کھلے ہوئے دروازے کے قریب پہنچ گئی۔ اس کے الفاظ سے ندامت ظاہر ہو رہی تھی لیکن اس کی آنکھیں حیرت سے پیشانی پر چڑھی ہوئی تھیں۔

ویرا مسٹر پر آکر جوں ہی رکی، موہن داس فوراً بول پڑا۔ "میں مسٹر موہن داس ولد مسٹر کرم چند ہوں۔ ذرا ہاتھ بڑھا کر مجھے سہارا دو تاکہ میں اس حقیر جاپانی کار سے باہر آسکوں۔"

ویرا نے بے تکلفی کے ساتھ اس کا باہر پھیلا ہوا ہاتھ تھام لیا۔ موہن داس کی انگریزی سے واقفیت کے اظہار پر وہ ندامت سے پانی پانی ہوئی جا رہی تھی۔ اس نے موہن داس کو مدد دیتے ہوئے کہا "معاف کرنا، میرا مقصد تمہارا مضحکہ اڑانا یا تمہاری دل آزاری کرنا نہیں تھا۔ میری اس سے ایسی ہی بے تکلفی ہے۔ میرا خیال تھا کہ یہ میرے پاس اکیلا ہی آیا ہوگا۔"

"کوئی بات نہیں مادام!" اس نے فراخدلی کے ساتھ کہا۔ "تم میں کم از کم اتنا اخلاق تو ہے کہ معذرت کرنے کے ساتھ ہی میری مدد بھی کر رہی ہو۔ اس کا ڈرائیور تو بہت بدتمیز ہے۔ دیکھو سؤر کی طرح تھوتھنا پھلائے کس طرح سے دور کھڑا ہوا ہے حالانکہ مجھے کار میں اسی نے بٹھایا تھا اور یہ جانتا تھا کہ میں از خود باہر نہیں نکل سکوں گا۔"

اس بار موہن داس سے بھی بالکل وہی غلطی ہوئی جس کا ارتکاب ویرا کر چکی تھی۔ ویرا سے انگریزی میں مذاکرات کرتے ہوئے اس احمق نے یہ فرض کر لیا تھا کہ سلطان شاہ اس زبان سے نابلد ہوگا۔ اپنے بارے میں اس کا توہین آمیز تبصرہ سنتے ہی سلطان شاہ مشتعل ہو گیا اور اس نے بڑھ کر موہن داس کی کمر سے برآمد ہوتی ہوئی پشت پر ٹھوکر رسید کر دی۔

"سالا سونا چور!" سلطان شاہ غصے میں ہکارا تھا "ہر ایک کو اپنی ہی نسل کا جانور سمجھتا ہے۔"

"ارے باپ رے!" پتا نہیں سوہن داس لات پڑنے پر اچھلا تھا یا سلطان شاہ کے اشتعال نے اسے بوکھلا دیا تھا "یہاں تو ایک سرے سے سب ہی انگریز معلوم ہوتے ہیں۔"

پہلے سلطان شاہ اردو میں غرایا تھا پھر سوہن داس نے اردو ہی میں اپنے اضطراری ردعمل کا اظہار کیا اور آخر ویرا بھی اردو میں "یہ سب کیا ہو رہا ہے؟ آخر تم کیوں نہیں بتاتے کہ تم لوگوں کا آپس میں کیا تعلق ہے؟"

جھلاہٹ کے عالم میں وہ براہ راست مجھ سے مخاطب ہوئی تھی۔

"اوہ! اب مادام بھی اردو بول رہی ہے" سوہن داس دردناک آواز میں کراہا تھا "پتا نہیں میں سالا یہاں آ کے ہی کیوں گھن چکر بن گیا۔ معلوم ہوتا ہے کہ لات کھانا بھی اپنے مقدر میں تھا" اس وقت تک وہ پوری طرح کار سے باہر آ چکا تھا اور وہ جگہ سہلا رہا تھا جہاں سلطان شاہ کی لات پڑی تھی۔ اس کے جسم پر جلد اور گوشت کے درمیان چربی کی اتنی موٹی تہہ حائل تھی کہ میرا خیال تھا اسے لات پڑنے سے بالکل ضرب نہیں آئی تھی۔ بس لات پڑنے کے احساس نے اسے نادم کیا ہوا تھا۔

"سوہن داس ہمارا اپنا آدمی ہے اور ٹھاکر سرکار سے ملنے یہاں آیا ہے" میں نے ویرا کو آنکھ مار کر کہا۔ وہ تھوڑی دیر پہلے مجھ سے بلیک کیٹ لی اور ٹھاکر سرکار کے بارے میں گفتگو کر چکی تھی۔ اس لئے فوراً ہی بات سمجھ گئی۔

"تو ہم باہر کیوں کھڑے ہوئے ہیں؟ اندر چلو نا!" ویرا نے مہمان داری کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا۔

ہم تینوں برآمدے کی طرف چل دیئے۔ سلطان شاہ جہاں تھا وہیں کھڑا رہا۔

"کیا وہ باہر ہی کھڑا رہے گا؟" برآمدے میں پہنچ کر ویرا نے دھیمی آواز میں سوال کیا۔

"اسے اس کے حال پر چھوڑ دو۔ وہ آج کل بگڑا ہوا ہے۔"

"میں مانتا ہوں کہ میری کیا غلطی تھی" سوہن داس نے رنجیدہ لہجے میں اپنی بات چھیڑ دی "مجھے اس کو سور نہیں کہنا تھا لیکن میں نے کہہ بھی دیا تھا تو اسے لات نہیں مارنی چاہئے تھی۔ میرا کوئی نوکر میرے مہمان کے ساتھ ایسی حرکت کرتا تو میں اس کی چمڑی اُدھڑوا دیتا لیکن تم نے اسے بہت سر چڑھایا ہوا ہے۔ یہ سب زمانے کا قصور ہے۔ بٹوارے سے پہلے ہم شودروں کے ایک سے ایک کڑیل جوان کو جوتے مارا کرتے تھے اور وہ رو رو کر گھگھیاتا ہوا پڑا رہتا تھا۔ اس کی مجال نہیں ہوتی تھی کہ ہمارے ہاتھ سے جوتی بھی چھین سکے۔ یہ نیچ لوگ اپنی اوقات اچھی طرح پہچانتے تھے لیکن اب تو بس کلجگ آن لگا ہے۔ نئے بھارت کے شہروں میں بھی اونچی ذات والا کوئی ہندو کسی شودر کو تیز نظروں سے دیکھ لے تو شودر اس کو گریبان سے پکڑ لیتا ہے۔"

"اب ذات پات کا زمانہ نہیں رہا مہاراج!" میں نے ہنستے ہوئے کہا "عزت اور آبرو سے زندگی گزر جائے اسے غنیمت جاننا چاہئے ورنہ لوگ گریبان کے بجائے گلا بھی پکڑ سکتے ہیں۔"

"یہ سارا انہی جمہوریت کا لایا ہوا ہے" وہ ڈرائنگ روم کا ستائشی جائزہ لیتا ہوا بولا "لاکھوں کی بھیڑ میں ذات پات اور دھرم کا خیال رکھے بغیر لوگ کندھے سے کندھا ملا کر نیتاؤں کی تقریریں سنتے ہیں۔ اسمبلیوں میں چمار اور شودر، برہمنوں کے ساتھ بیٹھتے اور بحث کرتے ہیں۔ یہ وہی زہر ہے جو ہر طرف پھیل رہا ہے۔"

"مہاراج کو اندر والی خالی خوابگاہ میں لے چلو" میں نے ویرا کو ڈرائنگ روم میں بیٹھنے پر آمادہ پا کر معنی خیز لہجے میں کہا۔ اس خوابگاہ کے عقبی دروازے پر کار لگانی آسان تھی اور مہاراج کو زیادہ دور تک دھکیلنے سے بچ سکتے تھے۔

"خالی خوابگاہ میں؟" اتنی دیر میں سوہن داس پہلی بار قدرے چونکا تھا "کیا سرکار مہاراج یہاں نہیں ہیں؟"

"وہ خواب گاہ ٹھاکر سرکار ہی کی ہے۔ اسے وہاں تنہائی اور آزادی رہتی ہے۔ ہم وہیں بیٹھ کر اس کا انتظار کریں گے۔ دارو وارو پیتے ہو تو میم صاحب کے پاس اس کا بھی بندوبست ہے۔"

وہ بے ہنگم انداز میں ہنسنے لگا "بھولی دیوالی پر ڈٹ کر پیتا ہوں۔ عام دنوں میں ہاتھ بھی نہیں لگاتا۔"

اسے باتوں میں لگا کر بہلا پھسلا کر ہم عقبی خواب گاہ میں لے گئے جہاں فرش قالین سے محروم تھا۔

اس کمرے کی حالت سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ مدت سے کسی کے استعمال میں نہیں رہا تھا لہٰذا سوہن داس اندر قدم رکھتے ہی متوحش نظر آنے لگا۔ گردن کے بغیر شانوں پر جڑی ہوئی اس کی کھوپڑی تیزی سے ادھر ادھر گھومنے لگی شاید اس کے ذہن میں کہیں خطرے کی گھنٹی بجنے لگی تھی۔

"اب آرام سے بیٹھ جاؤ سوہن داس!" میں نے سلطان شاہ سے لیا ہوا پستول نکالتے ہوئے سرد لہجے میں کہا۔ میری زبان سے مہاراج کے بجائے پہلی بار اپنا نام سن کر وہ بری طرح بھڑکا تھا اور میری طرف پلٹنے پر جب اس کی نظر ڈراؤنے پستول پر پڑی تو اس کی آنکھیں خوف سے پھیل گئیں۔

"یہ... یہ کیا ہو رہا ہے جنٹلمین؟" وہ خوف زدہ لہجے میں ہکلایا تھا۔

"تم نے پوچھا تھا نا کہ ساری تیاری مکمل ہے تو پھر ہمیں اب کیا دیر ہے؟ کچھ لوگ تمہارے منتظر ہیں۔ اکھنڈ بھارت اتنی آسانی سے نہیں بن سکے گا۔ اس

کے ساتھ کھینچا اور وہ پھندا اس کے شکنجے سے سرکتا ہوا ٹھوڑی کے نیچے سے لرز کر شہ رگ کے گرد کسنے لگا۔ موہن داس کے نرخرے سے ایک ڈراؤنی آواز برآمد ہوئی پھر وہ کسی دیوہیکل سانڈ کی طرح پُرشور آواز کے ساتھ فرش پر گر گیا۔ وہ بری طرح تڑپ رہا تھا اور سلطان شاہ نے پوری قوت سے ڈوری تانی ہوئی تھی۔

موہن داس کے آخری سانسوں پر سلطان شاہ کو ڈوری کو تھامے رکھنا دشوار ہو گیا۔ گوشت اور ہڈیوں کے اس انبار میں پوشیدہ حیوانی قوت نے موت سے پنجہ آزمائی میں پورا زور لگا رکھا تھا اور پھر ایک جھٹکے میں ڈوری کا سرا سلطان شاہ کے ہاتھ سے چھوٹ گیا۔ وہ تیزی کے ساتھ آگے لپکا تھا مگر میں نے سختی کے ساتھ اسے روک دیا۔

مجھے اندازہ ہو چکا تھا کہ اس وقت تک موہن داس کی پھانسی کا پھندا اس کی جلد اور چربی میں پیوست ہو کر اپنی جگہ بنا چکا تھا اس لئے پھندا ڈھیلا ہونے کا کوئی امکان نہیں تھا۔ اس کے بدن کے شدید ترین جھٹکے بجھنے والے چراغ کی لو بھڑکنے سے مشابہ تھے۔ اس کی بدروح بدن کا ساتھ چھوڑ رہی تھی۔ برسوں کی آویزش کے بعد جسم و روح کا الگ الگ ہونا ذرا کم ہی آسان ہوتا ہے۔

اس کی موت کا منظر اس قدر ڈرامائی تھا کہ ہم تینوں وہیں کھڑے اس کو دیکھتے رہے اور چند ثانیوں کے بعد موہن داس کا بدن بالکل ساکت اور بے جان ہو گیا۔

"اب اس کی گندی لاش کو ڈھونا بہت گراں گزرے گا۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا "جانور ہوتا تو بھنگیوں سے اٹھوا کر کہیں پھنکوا دیتے۔ اسے کہیں دھو کر ٹھکانا ہو گا۔"

"فکر مت کرو۔ یہ بندوبست میں اپنے ذمے لے لیتا ہوں۔" سلطان شاہ نے کہا۔

ویرا دلچسپی سے اس کی طرف دیکھنے لگی۔ اس وقت تک ان دونوں نے ایک دوسرے سے کوئی بات نہیں کی تھی۔

"کیا اسے کندھے پر لاد کر لے جاؤ گے؟" میں نے چبھتے ہوئے لہجے میں پوچھا۔

"کارپوریشن والے جس لمبی قینچی سے کتے پکڑتے ہیں، اس کا بندوبست کروں گا اور اسے گردن سے گھسیٹ کر کہیں بھی لے جاؤں گا۔" اس نے کہا "ہم کو اس کی لاش تو ٹھکانے لگانا ہی ہو گی۔"

"اور اگر یہ لاش اسی جگہ پڑی سڑتی رہے تو کیسا رہے گا؟" ویرا نے پوچھا۔

"برا طور خیال ہے لیکن تم اس کے ساتھ گزارہ کر لو گی؟" میں نے سوال کیا۔

"لما سرکار کے ساتھ معاملہ اب چھیڑ چھاڑ سے بہت آگے بڑھ چکا ہے۔" وہ موہن داس کے مقتل سے باہر نکلتے ہوئے بولی "خونریزیوں کے معاملے میں ابھی تک ہمارا پایا بھاری رہا ہے مگر میں کوئی بڑا خطرہ مول نہیں لینا چاہتی۔ یہ مکان اس کی نظروں میں ہے۔ وہ میری الاعلمی میں اندر بھی آتا جاتا رہا ہے اس لئے میں یہ مکان چھوڑنے کا ارادہ کر چکی ہوں۔"

"ساز و سامان سمیت!" میں نے سگریٹ کا دھواں اڑاتے ہوئے سوال کیا۔

وہ بولی "میں اسی حالت میں لیا تھا ایسے ہی چھوڑ دوں گی۔ میرا کیا جائے گا؟"

اسی لمحے سلطان شاہ ہم دونوں سے کٹ کر کچن کی طرف بڑھ گیا۔ اسے جاتا دیکھ کر میں نے ہانک لگائی "کہاں کھسک رہے ہو؟"

"گاؤں میں بڑے بوڑھے کہتے ہیں کہ کسی موذی کو مارنے کے بعد اچھی طرح ہاتھ دھو کر تین بار کلی کرنی چاہئے۔ بس کلی کر کے ابھی آتا ہوں" اس نے مڑ کر کہا اور کچن میں غائب ہو گیا۔

"یہ بھی عجیب الخلقت آدمی ہے" ویرا سر جھٹک کر بولی "خود شہروں میں رہتا ہے اور اس کی روح پہاڑوں میں ہی چکراتی رہتی ہے۔"

"اسے چھوڑو اور یہ بتاؤ کہ تم موہن داس کی لاش سمیت مکان چھوڑ دو گی تو مالک مکان کو کوئی اعتراض نہیں ہو گا؟"

"مالک مکان اپنی فیملی سمیت امریکا میں ہے۔" مسکراتے ہوئے بولی "اس کے ایجنٹ نے باقاعدہ بنگلا کسی کو کرائے پر دیا ہوا تھا اور میرے آنے سے پہلے یہاں شام ہوا کھیلا جاتا تھا۔ وہ معراج دین کا آدمی تھا۔ میں نے مکان اسی سے لیا تھا۔ ایجنٹ کو چار ماہ کا ایڈوانس کرایہ ملا ہوا ہے اس لئے وہ ادھر کا رخ ہی نہیں کرتا۔"

"لیکن معراج دین کے آدمی کو یہ لاش ٹھکانے لگانا ہو گی پھر اس کے بارے میں جواب دہی کرنا ہو گی۔"

"یہ اس کا مسئلہ ہے" وہ بے پروائی سے شانے اچکا کر بولی "میں کیوں اس فکر میں دبلی ہوتی پھروں؟"

"یہ تو سراسر خود غرضی ہے کہ اپنی جان بچا کر تم اپنے جاں نثار کو مشکل میں ڈال دو۔"

"ارے بابا! سمجھا کرو آدمی تمہاری کارروائی میں مر گیا تھا ایجنٹ کو اس کی موت کا علم نہیں ہے۔ مجھے تم اتنا خود غرض سمجھتے ہو کہ میں اپنے کسی ہمدرد کو اندھے کنویں میں دھکیل دوں گی۔"

"یعنی یہ لاش ایجنٹ کے گلے پڑے گی" میں نے اس خیال سے دل ہی دل میں لطف اندوز ہوتے ہوئے کہا۔

"پڑنا چاہئے کیونکہ اس نے مالک مکان سے غلط بیانی کر کے چار ماہ کے ساتھ ہزار روپے بچا لئے ہیں۔ لاش برآمد ہونے پر پولیس اسی کے آدمی کو تلاش کرے گی تاکہ اسے مارنے والے کو ڈھونڈ سکے۔ مجھ سے اس کا کبھی سامنا ہی نہیں ہوا۔ میں آرام سے کسی ایسی جگہ منتقل ہو جاؤں گی جو لما سرکار کا خیال بھی

پڑے گا۔"

"یہ مناسب ہے۔ چاہا چند روز بعد ہی لوٹا تاکہ سوہن داس کے قتل کا راز فی الحال دبا رہے۔ ہو سکتا ہے کہ اس دوران میں ہم کوٹ منڈو پہنچ کر ملا سرکار پر ہاتھ ڈالنے میں کامیاب ہو جائیں۔"

"وہ کراچی میں ہے تو تم کوٹ منڈو میں کیا کرو گے؟ میں تو یہ بھی سوچ رہی ہوں کہ وہ ایک روز تک میرا سراغ نہ ملنے کے بعد جب وہ اپنے چور راستے سے اس گھر میں داخل ہوگا تو سوہن داس کی لاش دیکھ کر اس کے فرشتے کوچ کر جائیں گے۔"

"اس نے ایک دیہاتی ملا کا روپ اختیار کیا ہوا ہے۔ وہ زیادہ لمبے عرصے تک یہاں ٹھہرا تو کوٹ منڈو میں اس کی پوزیشن مشکوک ہو جائے گی۔ ویسے مجھے حیرت ہے کہ اس نے آج تم سے رابطہ نہیں کیا!"

"ابھی تو پورا دن پڑا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اس کا کوئی فون آ ہی جائے۔ ہمیں رات نو بجے تک تو انتظار کرنا ہی ہوگا ممکن ہے کہ اسے فون کا خیال ہی نہ آئے اور وہ ٹرانسمیٹر پر بات کرنا پسند کرے۔"

اسی وقت سلطان شاہ اپنی آستین سے منہ صاف کرتا ہوا ڈرائنگ روم میں آگیا۔

"اس سے پوچھو کہ اس قدر خطرناک صورت حال میں بھی یہ مجھ سے بات کیوں نہیں کر رہا؟" ویرا نے اس کے آتے ہی غیر متوقع طور پر وہ موضوع چھیڑ دیا جس سے میں گریز کر رہا تھا۔ میں ویرا کی طرف دیکھ کر بے بسی کے ساتھ اپنا سر ہلا کر رہ گیا۔

"اسے بتا دو کہ میں عورتوں کے منہ لگنا ہرگز پسند نہیں کرتا اس لئے یہ بھی مجھ سے الجھنے کی کوشش نہ کرے۔" سلطان شاہ نے مجھے مخاطب کرکے غصیلے لہجے میں کہا جیسے مجھ سے بھی ناراض ہو۔

"یہ تمہارا گہرا دوست ہے اس لئے میں تمہیں بتا رہی ہوں کہ اس کے دماغ میں ضرورت سے زیادہ گرمی چڑھی ہوئی ہے" ویرا مجھ سے کہہ رہی تھی "اسے مشورہ دو کہ یہ اپنی کھوپڑی ہر وقت روغن کدو میں تر رکھا کرے اور ہر روز شام کے وقت تھوڑی سی بھنگ ملا کر ٹھنڈائی کے دو گلاس ضرور پیا کرے ورنہ یہ کسی دن اپنی گرمی سے خود ہی چٹخ جائے گا۔"

"اللہ نے چاہا تو یہ خود جلد جلد سے چٹخے گی" سلطان شاہ میرا شانہ جھنجھوڑ کر بھناتے ہوئے لہجے میں بولا "میں اس سے بات نہیں کرنا چاہتا تو یہ بلاوجہ میرے پیچھے کیوں پڑی رہتی ہے؟"

"اس کی بد دماغی پہلے ہی مجھ میں دراڑیں ڈال چکی ہیں۔" ویرا کا انداز بھی سلگانے والا تھا "اسے کیا معلوم کہ دراڑوں کے بغیر عورت کا وجود ہی مکمل نہیں ہوتا۔ عورت تو قدرت کی ایک نازک اور حساس تخلیق ہے کہ دوسروں کے دکھ پر بھی ریزہ ریزہ ہو جاتی ہے۔"

"بس!" میں دونوں ہتھیلیاں اپنے کانوں پر رکھ کر زور سے بولا "اگر تم دونوں نے میری مٹی پلید کرنے کا سلسلہ ختم نہ کیا تو میں اسی وقت یہاں سے باہر چلا جاؤں گا۔ یہ بک بک میرے لئے ناقابل برداشت ہے۔"

"یہاں سے کہاں جاؤ گے؟" ویرا مجھ پر آنکھیں نکالتے ہوئے بولی "ابھی تو تمہیں ملا سرکار کے فون کا انتظار کرنا ہے؟"

"بہتر یہ ہوگا کہ تھوڑی دیر کے لئے اپنی سہیلی کو سوہن داس کی لاش کے پاس بھیج دو۔ یہ وہاں اپنے دل کی ساری بھڑاس نکال لے گی۔ وہ ذرا سا بھی احتجاج کئے بغیر اس کی ساری چپ چاپ سنتا رہے گا" سلطان شاہ نے مجھے مشورہ دیا۔

میں نے باری باری ان دونوں کو خشمگیں نگاہوں سے گھورا پھر کہا "آپس کے جھگڑے میں تم دونوں میری زندگی اجیرن بنا دو گے۔ میں زیادہ دیر تک یہ خرافات برداشت نہیں کر سکتا۔ دونوں اٹھو اور اسی وقت ایک دوسرے سے دوستی کر لو۔"

"مجھے تو اس کی ضرورت ہی نہیں ہے کیونکہ میری کسی سے بھی لڑائی نہیں ہے" ویرا ٹھنک کر بولی۔

"حالانکہ تمہاری غیر موجودگی میں پہل اسی نے کی تھی۔" سلطان شاہ نے کہا۔

"کیا پہل کی تھی؟ کھل کر بات کرو نا!" ویرا جارحانہ لہجے میں براہ راست اسی سے مخاطب ہوگئی۔

سلطان شاہ چند ثانیوں تک غصے اور بے بسی کے عالم میں ویرا کو گھورتا رہا۔ اس کا بس نہیں چل رہا تھا ورنہ وہ گھڑی کی چوتھائی میں اس کا تیا پانچا کرنے پر تلا ہوا نظر آ رہا تھا۔ ویرا اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر چیلنج کرنے والے انداز میں مسکرائے جا رہی تھی۔ پھر سلطان شاہ کا چہرہ سرخ ہونے لگا اور اس نے اپنا سر جھکا لیا۔

اس واقعے کے بارے میں تجسس مجھے بھی تھا اور اس وقت لوہا بھی گرم تھا اس لئے میں نے سلطان شاہ سے کہا "یہ ٹھیک تو کہہ رہی ہے۔ تم کھل کر بات کیوں نہیں کرتے؟ جب تک مجھے بتاؤ گے نہیں، میں کیا فیصلہ کر سکوں گا؟"

"تم بتاؤ ورنہ میں پوری تفصیل بتاتی ہوں" ویرا نے براہ راست اسے دھمکی دی۔

"میں خود پرانی باتوں پر مٹی ڈالنا چاہتا ہوں لیکن جب تک تم وعدہ نہیں کرو گی کہ آئندہ میرے ساتھ ایسی زیادتی نہیں کرو گی، ہماری دوستی نہیں ہو سکے گی" ویرا کے جارحانہ انداز کے سامنے سلطان شاہ واضح طور پر شکست خوردہ نظر آنے لگا تھا۔ اس کے رویے سے مجھے خاصی مایوسی ہوئی کیونکہ ان دونوں کا وہ راز ایک بار پھر طشت از بام ہوتے ہوتے رہ گیا تھا۔

"آخر تم اس زیادتی کی وضاحت کیوں نہیں کرتے؟" میں نے سلطان شاہ کو مشتعل کرنا چاہا۔

"میں وعدہ کرتی ہوں کہ آئندہ ایسا نہیں ہوگا" ویرا نے مصالحت کے لئے سلطان شاہ کی عائد کی ہوئی شرط پر

کرکے میری امیدوں پر بری طرح اوس ڈال دی۔

اس بار وہ دونوں میرے کہے بغیر اپنی جگہوں سے بیک وقت اٹھے تھے اور ایک دوسرے سے ہاتھ ملانے کے بعد دوبارہ اپنی نشستوں پر واپس آ گئے۔ میں خود کو اپنی جگہ پر اول درجے کا احمق محسوس کر رہا تھا جسے ان دونوں نے اپنی مرضی کے مطابق آلۂ کار بنا کر آخر کار اپنی مصالحت کی ایک باعزت اور پُراسرار راہ نکال لی تھی۔

میرے ذہن میں سلطان شاہ کی وہ زہر افشانیاں گونجنے لگیں جو وہ پچھلے دنوں سے ویرا کے بارے میں کر رہا تھا۔ اس کی باتوں سے ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ اپنے قریب ویرا کا سایہ تک برداشت نہیں کر سکے گا اور میں فکرمند ہو گیا تھا کہ اختلافات کی اتنی وسیع خلیج کے ساتھ وہ دونوں میرے ساتھ کتنے دن چل سکیں گے؟ وہ جمود ختم نہ ہوتا تو لامحالہ مجھے اپنی گاڑی چلانے کے لئے ان دونوں میں سے کسی ایک کا انتخاب کرنا پڑتا جو میرے لئے بڑا کٹھن مرحلہ ہوتا۔

لیکن عورت کی ذات اپنی تمام تر خامیوں اور خوبیوں کے باوجود مرد پر حاوی ہی رہتی ہے۔ ویرا کے پیچھے سلطان شاہ اس کی ذات میں دنیا جہان کے کیڑے نکالتا رہا لیکن اس کا سامنا ہوا تو دس منٹ بھی اس کے سامنے نہ ٹھہر سکا اور صلح پر اتر آیا۔ عورت ہر حال میں عورت ہی ہوتی ہے۔

میرا اپنا تجسس اپنی جگہ دھرا کا دھرا رہ گیا تھا جس پر مجھے خاصی مایوسی ہوئی تھی لیکن دوسری طرف اس بات کی خوشی بھی تھی کہ ان کے اختلافات خوش اسلوبی کے ساتھ خود بخود دور ہو گئے تھے۔

"میرا خیال ہے، تم دونوں کی صلح کی خوشی میں ایک ایک پیگ ہو جانا چاہئے" میں نے ویرا کو تجویز پیش کی۔

"ہرگز نہیں" سلطان شاہ نے فوراً ہی اعتراض کر ڈالا "تم دونوں ہی پینے لگتے ہو تو میں کسی احمق کی طرح تمہارا منہ دیکھتا رہتا ہوں۔ کوئی ایسی تجویز پیش کرتے جس میں میں بھی تمہارے ساتھ شریک ہوتا۔"

وہ بات آئی گئی ہو گئی اور ویرا نے سوہن داس کے بارے میں سوال کرنے شروع کر دیئے جن میں سے بعض شاید سلطان شاہ کے ذہن میں بھی پرورش پا رہے تھے۔ خاص طور سے یہ بات اس کے لئے یکسر ناقابل فہم تھی کہ میں زبردستی یا تشدد کے بغیر سوہن داس کو اس کی دکان سے نکال لانے میں کیونکر کامیاب ہو سکا تھا۔

میں ان دونوں کی جرح کا جواب دیتا رہا لیکن میرا ذہن ملا سرکار کی ذات میں الجھا ہوا تھا۔ اس کے اگلے اقدام کا اندازہ لگانے کے لئے اس کا ردعمل سامنے آنا بہت ضروری تھا۔ میں اسی روشنی میں کراچی میں رکے رہنے یا کوٹ مٹھو کا سفر کرنے کے بارے میں کوئی پروگرام طے کر سکتا تھا بصورت دیگر مجھ پر جمود طاری ہو سکتا تھا۔

تھوڑی دیر بعد فون کی گھنٹی بجی تو معاً میرا ذہن ملا سرکار کی طرف گیا اور فوراً خیال آیا کہ اس سے بات کرنے کے لئے ڈرائنگ روم کے بجائے ویرا کی خوابگاہ زیادہ بہتر تھی جہاں ایکسٹینشن فون موجود تھا۔ اس کو اپنی سہولت کے مطابق مائیکروفون کی طرح بھی استعمال کیا جا سکتا تھا اور اگر ضرورت پیش آتی تو محض ایک بٹن دبا کر انسٹرومنٹ کا وہ نظام حرکت میں لایا جا سکتا تھا جس کے ذریعے کمرے میں موجود تمام افراد دوسری طرف ہونے والی گفتگو سن سکتے تھے بلکہ بوقت ضرورت خود بھی گفتگو میں شریک ہو کر اپنی آواز فون کرنے والے تک پہنچا سکتے تھے۔

ویرا نے گفتگو کا سلسلہ منقطع کر کے ریسیور کی طرف ہاتھ بڑھایا ہی تھا کہ میں نے سختی سے اسے روک دیا "یہاں سے نہیں، اپنی خوابگاہ کے ایکسٹینشن فون سے بات کرو، میں بھی وہیں آ رہا ہوں۔"

ٹیلی فون کی دوسری گھنٹی بجنے سے پہلے ویرا نے اپنی خوابگاہ کی طرف دوڑ لگا دی۔

"تم بھی ڈرائنگ روم کا دروازہ اندر سے بولٹ کر کے وہیں آ جاؤ" میں بھی سلطان شاہ کو ہدایت دیتا ہوا تیزی کے ساتھ ویرا کے پیچھے ہو لیا جو اتنی دیر میں اپنی خوابگاہ میں کال ریسیو کر چکی تھی کیونکہ فون کی تیسری گھنٹی درمیان ہی میں موقوف ہو گئی تھی۔

"تم کو ذیبی کو لگام دینا ہو گی" میں ویرا کی خوابگاہ میں داخل ہوا تو ایکسٹینشن فون پر ملا سرکار کی غضیلی آواز سنائی دے رہی تھی۔ "وہ اپنی حد سے بہت آگے بڑھ چکا ہے۔"

"کیا ہوا؟ اس سے یک بیک تمہیں کیا تکلیف پہنچا ہے؟" ویرا نے مجھے آنکھ مارتے ہوئے پوچھا۔

"اس نے میرے ایک آدمی کو ہلاک کیا ہے۔ وہ بلاوجہ میرے مقابلے پر بھی آ گیا تھا" ملا سرکار کی آواز میں شکست کی تلخی نمایاں تھی "پھر کل شام اس نے میرے سفارت خانے کی ایک افسر کو ہلاک کر دیا۔"

"اوہ! تو شانتی کو اس نے مارا ہے؟" ویرا نے متحیر ہونے کی صداکاری کرتے ہوئے کہا "وہ خبر میں نے اخبار میں پڑھی تھی لیکن سفارت خانے والوں سے تمہارا کیا تعلق ہے؟ وہ تو اب تک تمہاری ضمانت کا بھی بندوبست نہیں کرا سکے ہیں۔"

"شانتی اسی بارے میں ڈیل کر رہی تھی اور اس نے شانتی کو مار ڈالا۔ میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ ایسی مخاصمانہ حرکت سے وہ کیا مقصد حاصل کرنا چاہتا ہے؟"

"اس کا جواب تو ذیبی دے سکے گا لیکن ایمانداری کی بات تو یہ ہے کہ تصادم کا آغاز تمہاری طرف سے ہی ہوا ہے۔ تم میرا اور ذیبی کا تعاقب کر کے ہم پر بے آواز فائر کرنے سے پہلے اس کے انجام کے بارے میں سوچنا چاہئے تھا۔"

"یہ واقعہ میرے علم میں آ چکا ہے۔ ذیبی بلاوجہ میرے

ت تو وہ مجھے ایڈمیں پر تم سے بات کروا دے گا۔ تمہیں
تک یہ فیصلہ کر لینا چاہئے۔"
سوچوں گی۔" ویرا نے پُر تشویش لہجے میں کہا "تم مجھے
الجھن میں ڈال رہے ہو۔"
"یہ میری بد قسمتی ہے کہ کرنل کہیں غائب ہو گیا ورنہ یہ
سیدھا سادہ معاملہ تھا۔"
"وہ میرے لئے آسان تھا۔ تمہارا مال باہر سے آتا ہے
ہوتی تو ایک ہی دفعہ میں پوری لانچ تو لگتی تھی۔ مجھے
کہ باہر والے چھوٹی موٹی تعداد کھیپیں بھیجنے پر آمادہ
ہوں گے یا نہیں" ویرا کے چہرے پر کسی الجھن کی جھلک
رہی تھی "اپنے کام کے بارے میں ان لوگوں کی
ترجیحات ہوتی ہیں۔ جن کا خیال رکھنا ہوگا۔"
"میرے لئے یہ اب یا کبھی نہیں والا مسئلہ ہے۔ میرے
ہے میں تمہارے تعاون کو کلیدی اہمیت حاصل تھی۔"
لہجہ اس قدر ڈھیلا اور خوشامدانہ تھا کہ ویرا نے اسے بھی
بات کرتے ہوئے نہ سنا ہوتا تو اسے یقین ہی نہیں آ سکتا
وہ میرے لہو کا پیاسا ہو رہا ہوگا۔ وہ سمجھ رہا تھا کہ اس کے
ایک وقت میں صرف ایک ہی مخاطب سن رہا تھا۔
لئے وہ پوری بے فکری کے ساتھ اپنے عزائم کو بے نقاب
کر رہا تھا۔
"اور فیصلہ تم خود ہی کرنا" وہ کہہ رہا تھا "ذیتی متعصب اور
مغرور ہے۔ اس سے بات کرو گی تو وہ تمہیں بہکائے گا۔
ہماری نیک نیتی کے باوجود اس کے ارادے خطرناک
لگتے ہیں۔ اسے جب بھی موقع ملا وہ مجھ پر وار کرنے
سے نہیں چوکے گا۔"
"تم نے جو کچھ کہا ہے میں اس کا بھی خیال رکھنے کی
کوشش کروں گی۔"
"اور ہاں! میں نے تمہارے پتے پر ذیتی کے لئے ایک
پارسل بھیجا ہے۔ وہ شام تک تمہیں مل جائے گا۔ وہ
کھولنا بلکہ اسی طرح ذیتی کے حوالے کر دینا۔"
"کیا اس میں کوئی بم وغیرہ بھیج رہے ہو؟" ویرا نے چونک
کر پوچھا تھا۔
"بم نہیں بس ایک شعبدہ ہے" اس کی آواز میں ایسی
آمیز شوخی عود کر آئی جیسے کوئی بچہ اپنی ماں کو اپنی کسی
شرارت کے بارے میں بتا رہا ہو۔ "میں ذیتی کو ایک ذہنی
دھچکا دینا چاہتا ہوں۔ ہو سکتا ہے کہ میری کوشش بار آور ثابت
ہو اور وہ میرے بارے میں حقیقت پسندانہ رویہ اپنانے پر آمادہ
ہو جائے۔"

میرا دل چاہا کہ درمیان میں دخل دے کر اسے بتاؤں کہ وہ
مجھ تک پہنچ چکا ہے۔ وہ جو کچھ کرنے والا تھا، کر چکا تھا۔ اس کے
ساتھ ویرا کو بہلانے کی کوشش کر رہا تھا۔ لیکن مصلحت
کے تحت خود پر ضبط کئے خاموش بیٹھا رہا۔

"ٹھیک ہے۔ میں تو تمہیں ایڈمیں آن رکھوں گی" ویرا اس
کی گفتگو سے متاثر ہونے کی کامیاب اداکاری کر رہی تھی۔
"گڈ بائی ہنی!" ملا سرکار کی آواز ممنونیت کے جذبات
سے لبریز تھی۔
اس کی طرف سے فون کا سلسلہ منقطع ہونے کی کلک کی
آواز سنائی دی اور ویرا نے بھی بٹن دبا کر اپنا ٹیلی فون آف
کر دیا۔ "یہ بالکل بھی بھروسے کے قابل نہیں ہے" سلطان شاہ
نے غصیلی آواز میں کہا "اور ایک وقت تم دونوں کو بے وقوف
بنانے کی کوشش کر رہا ہے۔ اسے تو اب گھیر کر مار دینا چاہئے۔"
"وہ اتنی آسانی کے ساتھ نہیں گھیرا جا سکے گا برخوردار!"
میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا "مجھے تشویش لاحق ہو گئی ہے
کہ اس نے پیکٹ میں میرے لئے کیا بھیجا ہوگا۔"
"اس قدر دوغلے اور کمینے آدمی کم ہی پائے جاتے ہیں۔"
ویرا نے بستر پر دراز ہوتے ہوئے کہا "تمہارے بارے میں تو وہ
مرتے دم تک بھی کوئی نیک خیال اپنے دل میں نہیں لا سکتا۔
خدا کی پناہ! کس قدر نفرت تھی اس کے لہجے میں تمہارے لئے
... اور مجھ سے وہ ایسا ظاہر کر رہا تھا جیسے تمہارا سب سے بڑا بہی خواہ
ہو۔"

"غزالہ کے بارے میں بات کرتے ہوئے اس نے
تمہارے رقیبانہ جذبات کو بھی بھڑکانے کی کوشش کی تھی"
میں نے اس کی طرف دیکھتے ہوئے اسے یاد دلایا۔
"وہ نفرت، بے بسی اور انتقام کی اس منزل پر پہنچا ہوا ہے
جہاں وہ تمہارے خلاف اپنا ہر کارڈ کھیل جانے پر تُل گیا ہے۔
اگر اسے یقین ہو کہ اس کے سر کے بل کھڑا ہونے سے
تمہیں کوئی قابل ذکر نقصان پہنچ سکتا ہے تو وہ یہ احمقانہ حرکت
بھی کر گزرے گا۔ یہ بالکل جنون اور دیوانگی کی سی منزل ہے
جہاں انسان کی عقل پر پردے پڑ جاتے ہیں۔"
"لیکن اس کی عقل ابھی تک پردے سے باہر ہے" میں
عالم تصور میں ملا سرکار کے چیتھڑے اڑاتے ہوئے کہا۔
"پچھلی رات اس نے مجھے پھانسنے کا بے داغ منصوبہ بنایا تھا۔ اگر
راستے میں سلطان شاہ نے اس کی کار سے اپنی کار ٹکرا کر اسے
رکنے پر مجبور نہ کر دیا ہوتا تو تنہائی کے بوکھلا کر بھاگ نکلنے پر وہ
خود سامنے آ کر مجھے بے بس کر لیتا۔"
"میری یہ سمجھ میں نہیں آتا کہ اسے اس بات کی امید
کیوں پیدا ہوئی کہ میں تمہارے مقابلے میں اس کی ہم نوا بن
سکتی ہوں۔ اس کا سارا زور اسی ایک بات پر تھا کہ میں تمہیں
نظر انداز کر کے اس کا ساتھ دوں۔"
"اس نے بڑے لطیف پیرائے میں تمہیں بھی بلیک
میل کرنے کا اشارہ دیا ہے" میں نے کہا "اسے یہ معلوم ہو چکا
ہے کہ میں ٹی سے باغی ہو چکا ہوں اور تم ذاتی دوستی کی بنا پر میرا
ساتھ دے رہی ہو۔ وہ تمہاری کسی بات کی مخالفت کرنے کی
حماقت نہیں کر سکا لیکن اس نے مجھ سے صاف کہہ دیا تھا

وہ تمہارے علاوہ کسی کو شی کا نمائندہ تسلیم نہیں کرتا۔ میرے بھکانے کا حوالہ دے کر اس نے تمہیں یہ یاد دلایا ہے کہ تم نے شی کے مفاد کے خلاف کوئی فیصلہ کیا تو وہ تمہارے اہم والوں تک رسائی حاصل کرنے کی کوشش کرے گا۔"

"وہ مر کر بھی ان میں سے کسی تک نہیں پہنچ سکتا۔ تمہارے بارے میں تلخ ترین تجربات سے دوچار ہونے کے بعد وہ لوگ ایشیائیوں سے بہت ڈرنے لگے ہیں۔ ما سرکار نے ان تک پہنچنے کی کوشش کی تو ان کے محافظ اسے دیکھتے ہی گولی مار دیں گے۔"

"تم نے اسے یہ کیوں نہیں بتا دیا کہ کرنل مینش پال خود کشی کر چکا ہے اور موہن واس کو ہم نے موت کے گھاٹ اتار دیا ہے۔ اپنے بڑے حمایتیوں کی موت کی خبر پا کر اس کے حوصلے پست ہو جاتے" سلطان شاہ بولا۔

میں نے لمحہ بھر کے لئے غور سے اس کی طرف دیکھا پھر نرمی سے کہا "ابھی تک ہم اس سے کھلا ہوا بگاڑ پیدا کرنے سے گریز کر رہے ہیں۔ کرنل کے بارے میں زبان کھول کر ہم اس کے دعوے کی تصدیق کر دیتے کہ ہم خود ہی اس کی راہ میں روڑے اٹکا رہے ہیں اور موہن واس کی موت تو بہت زیادہ اہم ہے۔ اسے اپنی مقامی بیوی اور اس کے بطن سے پیدا ہونے والے بچوں سے کوئی لگاؤ نہیں ہے۔ وہ فوراً ہی کوٹ سندو کا رخ نہ کرنے کا فیصلہ کر سکتا ہے پھر ہم اسے کہاں تلاش کریں گے؟ ہم نے اس کے گرد گھیرا زیادہ تنگ کیا تو وہ عارضی طور پر سرحد پار چلا جائے گا۔ یہ بھی ممکن ہے کہ بیوی اور بیدولی کے عالم میں وہ انتقاماً غزالہ ہی کو مار ڈالے۔"

"تم جب اتنی مدلل باتیں کرتے ہو تو مجھے اپنے اوپر غصہ آنے لگتا ہے کہ اتنی سیدھی اور سامنے کی باتیں میرے دماغ میں کیوں نہیں آتیں؟" سلطان شاہ نے جھنجلاہٹ کے ساتھ کہا۔

"اسی لئے میں نے کہا ہے کہ اپنی کھوپڑی روغن کدو میں تر رکھا کرو۔ دماغ ٹھنڈا رہے تو آدمی کو اندھیرے میں بھی بڑی دور دور کی سوجھتی ہے" ویرا کو اس پر چوٹ کرنے کا موقع مل گیا اور وہ خلاف توقع مسکرا دیا۔

ما سرکار سے ہونے والی اس بے باکانہ گفتگو کے بعد کسی خوش فہمی کی کوئی گنجائش باقی نہیں رہی تھی اور یہ بات کھل کر سامنے آ گئی تھی کہ میری اور ما سرکار کی باقاعدہ ٹھنی ہوئی تھی۔ ابھی تک اس سے جتنی بھی جھڑپیں ہوئی تھیں ان میں اسی کو منہ کی کھانا پڑی تھی۔ وہ ان کینہ پرور لوگوں میں سے تھا جو اپنی شکست کو کبھی بھی خندہ پیشانی سے قبول نہیں کرتے بلکہ اپنی ہار کا بدلہ چکانے کے لئے ہر وقت اپنے حریف کی گھات میں لگے رہتے ہیں اور موقع ملنے پر گھٹیا وار کرنے سے بھی نہیں چوکتے۔ اسے اس وقت یہ معلوم ہو چکا تھا کہ میں ویرا کے گھر میں موجود تھا۔ اپنی مقدر آزمائی کے لئے وہ فوری طور پر بھی ادھر کا رخ کر سکتا تھا۔ اندر داخل ہونے سے پہلے … کے علاوہ کسی اور کی موجودگی کا سراغ لگانے … پاس ایک ہی چارہ تھا۔ پورچ میں ویرا کی … کار دیکھ کر وہ فوری طور پر کسی مہم جوئی … میں نے اصولی طور پر سلطان شاہ کو اپنا … واپس فلیٹ بھیجنے کا ارادہ کر لیا۔ میری مجبوری … سرکار کی طرف سے بھیجے گئے چوکٹ سنڈ … اور میں وہیں رک کر اس کا انتظار کرنا چاہتا تھا … یہ تھی کہ وہ تو صرف میری میزبان اور … بھی تو بیچ ما سرکار سے بات کرنے گئے … تھا جب کہ سلطان شاہ کے لئے ایسی کوئی مجبوری درپیش نہیں تھی۔

لیکن خیال یہ تھی کہ میں … لے جانے کی ہدایت دیتا تو اسے پہلا اور … ویرا کے ساتھ تنہا ہوتے ہی میرے دماغ میں … اور میں اسے وہاں سے ٹال کر ویرا کے ساتھ آزادانہ … محفل طرب و نشاط منانے کا منصوبہ بنا رہا تو … تمہید کے ساتھ اسے اپنی معذرت … طلب کی اور جب اس نے میرے تجزیے سے اتفاق … انکسار کیا تو میں نے رسانیت سے اس کو … واپس ہدایت کی اور وہ بے چون و چرا وہاں سے اٹھ …

"کہیں بھٹکنے کے بجائے تم فلیٹ ہی میں … میرے مذاکرات ختم ہوتے ہی اس سے کہا "… ہم فون پر تم سے رابطہ کر لیں گے۔ کسی … گاڑی میں اسلحہ وغیرہ تیار کر لینا۔"

"کیوں؟" میں نے حیرت سے ویرا کی طرف … پوچھا "مجھے تو ایسی معرکہ آرائی کا کوئی امکان … یہاں کسی بھی آیا تو سلطان شاہ کو فون کرنے سے پہلے ہی قصہ نمٹا چکے ہوں گے۔"

"میں نے فضا میں کسی گمبھیر خطرے کی بو سونگھ …" ویرا کی سنجیدگی نے مجھے چونکا دیا "اسلحہ … بجائے کار میں پڑا رہے تو کیا حرج ہے۔ کم از کم … نہیں ہوگا کہ ہم تیار نہیں تھے۔"

"ایسی بات ہے تو تم یہ بھی رکھ لو" سلطان … جاتے جاتے اپنی جیب سے ٹیم گن نکال کر مجھے تھما …

"تمہاری ٹیم گن کہاں ہے؟" میں نے …

"میرا خیال ہے کہ میں نے یورپ میں ایک ٹیم … فراہم کی تھی۔"

"مجھے اچھی طرح یاد ہے۔ تم نے نہ صرف … تھی بلکہ دو سلور آئیز بھی مجھے دی تھیں" … آلود لہجے میں اعتراف کیا "لیکن میں نے اپنے … کے موقع پر جذبات کی رو میں آ کر خیر سگالی کے

کی تھی؟

غزالہ اس قدر حسین تھی کہ اسے کبھی میک اپ وغیرہ کی ضرورت پیش نہیں آتی تھی۔ وہ نہ ناخن بڑھاتی تھی اور نہ نیل پالش لگا کر ان کی قدرتی جلا کو تباہ کرنے کی شوقین تھی۔ ملا سرکار کی بھیجی ہوئی انگلی میں وہ ساری نشانیاں موجود تھیں اور سب سے بڑھ کر یہ کہ میری دی ہوئی انگوٹھی اس بدنصیب انگلی میں پھنسی ہوئی تھی۔

میں تیورا کر صوفے پر بیٹھتا چلا گیا۔ ویرا نے پھرتی سے سہارا دے کر مجھے گرنے سے بچایا تھا۔

اس زنانہ انگلی کو بھیجنے والا ملا سرکار جیسا وحشی تھا۔ غزالہ اس کے قبضے میں تھی اور پھر میرا رد عمل اس کے سامنے تھا اس لئے ویرا کو اس کی شناخت کے لئے کسی سوال کی ضرورت نہیں تھی۔ اس نے ناخن کے قریب سے پکڑ کر وہ انگلی اپنی چٹکی میں دبائی اور سفاکانہ لہجے میں بولی "میں اس شقی القلب حرامزادے کے کان چاقو سے نہیں بلکہ قینچی سے کاٹوں گی۔"

"پتا نہیں غزالہ زندہ بھی ہے یا اس نے اس کی لاش سے انگلی نکالی ہے؟" میری آواز بہت کمزور تھی۔ میں اپنے ہاتھوں سے اپنے دشمنوں کے نرخرے کاٹتا رہا تھا۔ اس وقت بھی موہن داس کی غلیظ اور آلودہ لاش پچھلی خوابگاہ کے فرش پر پڑی ہوئی تھی لیکن اپنی عزیز ترین شخصیت کے جسم سے ایک انگلی کے کاٹے جانے پر میری حالت غیر ہوئی جا رہی تھی۔

"لاشوں سے خون نہیں بہا کرتا۔" ویرا نے مضبوط اور پُراعتماد لہجے میں کہا "اس کے پاس غزالہ ہی تو ایک کارڈ ہے جس کے ذریعے وہ ہم سے اسلحہ لے سکتا ہے۔ اسے مار کر وہ اپنی بازی خراب نہیں کرے گا۔ تم یقین کرو وہ زندہ ہوگی۔ ہاں اس بھیڑیے نے اسے اذیت پہنچا کر یہ انگلی کھینچ کھینچ کر ہتھیلی کے جوڑ سے نکالی ہوگی اور میں اس کا بدلہ لوں گی۔"

"میری وجہ سے اس کی زندگی تو تباہ ہو گئی ہے۔ اب اس کی اعضا تراشی کی بھی نوبت آ گئی ہے۔ اگر وہ زندہ ہے تو زیادہ عذاب میں ہوگی۔ آج اس نے غزالہ کی ایک انگلی بھیجی ہے کل دوسری اور پھر تیسری بھی آ سکتی ہے۔ وہ بڑے کرب میں ہوگی۔ میں اپنی ہار مانتا ہوں۔ میں اس خونی درندے کا مقابلہ نہیں کر سکتا۔"

"تم بالکل اسی رد عمل کا مظاہرہ کر رہے ہو جو وہ چاہتا تھا۔" ویرا نے ملامت آمیز لہجے میں کہا "انگلی کیا لوگ تو پورے پورے ہاتھ گنوا کر بھی بڑے حوصلے سے زندگی گزارتے ہیں۔ تمہیں معلوم ہے کہ اس کا ٹرانسمیٹر محدود حلقہ عمل میں کام کرتا ہے۔ وہ اس مکان کے آس پاس ہی کسی گلی میں اپنی کار روک کر ہم سے بات کرتا ہے۔ تو بچے میں اسے باتوں میں الجھاؤں گی۔ تم سلطان شاہ کے ساتھ اسے ڈھونڈ کر پکڑ لینا۔ اس کی تو منصوبہ بندی ہی یہی ہے کہ تم دل شکستہ ہو کر ہتھیار ڈال دو۔ اگر اس سے سامنا ہو یا بات کرنے کی نوبت آ جائے تو

تمہیں ہمت اور حوصلے سے کام لینا ہوگا۔ مجھے معلوم اپنے پیاروں کی تکلیف پر صبر کرنا بہت دشوار ہے۔ تمہیں اپنے سینے پر پتھر رکھ کر اسے یقین دلانا ہوگا کہ کٹی ہوئی انگلی سے کوئی اثر نہیں لیا۔"

"وہ کھل کر سامنے آ گیا ہے۔ اس کے بہیمانہ وجہ سے چوہے اور بلی کا یہ کھیل زیادہ دیر تک نہیں چل میں نے سنبھالا لے کر کہا "اسے جلد از جلد ختم کرنا ہوگا۔ اسے اور وہ مجھ کو سمجھ چکا ہے۔ آج رات وہ کسی تیار ساتھ آئے گا۔ ہم نے اس پر اوچھا وار کیا تو کل پھر کتنی انگلیاں موصول ہو سکتی ہیں۔ اس کے لئے تو سوچ سمجھ کر قدم اٹھانا ہوگا۔"

چند ثانیوں تک ڈرائنگ روم کی فضا پر گمبھیر سکوت رہا پھر ویرا پر خیال انداز میں بولی "کراچی اتنا بڑا شہر جب تک وہ یہاں رہے گا اس تک پہنچنا دشوار رہے گا۔ خیال ہے کہ آج رات اس سے بات ہوئی تو میں اسے وصولی کا انتظام کرنے کے لئے کہوں گی اور اسے یہاں سندھ جا کر اپنے حواریوں سے مشورے کرتا ہوں۔ سندھ میں وہ خود کو روپوش نہیں رکھ سکے گا۔ تمہیں اس کا تعاقب کرنا ہوگا۔"

"میں تو کوٹ منڈو جانے کے لئے تلا بیٹھا ہوں" میں نے کہا "وہ یہاں سے جائے تو میں بھی چل پڑوں گا۔ میں دیکھنا چاہتا ہوں کہ اس نے سادہ لوح دیہاتیوں کو کیسے بیوقوف بنایا ہوا ہے۔"

سات بجے کے قریب سلطان شاہ کا فون آیا۔ وہ جا چکا گیا تھا لیکن اس کا دھیان بھی ملا سرکار کے بھیجے پیکٹ میں پڑا ہوا تھا۔ میں نے اسے کٹی ہوئی انگلی کا بتایا۔ اسے ملال کے ساتھ ہی بہت طیش بھی آیا لیکن سب بے سود تھا۔ ان باتوں سے کٹی ہوئی انگلی جڑ سکتی نہ ملا سرکار کے قبضے کا سدباب ہو سکتا تھا۔

اس نے بتایا کہ جہانگیر ہم لوگوں کی تلاش میں بار بار فون کر رہا تھا لیکن سلطان شاہ ہمارے بارے میں لاعلم تھا۔ ایک لمحے کے لئے میں نے سوچا کہ جہانگیر کو بھی بلا لوں لیکن وہ طویل انتظار کے بعد باپ بننے کی مسرت سے روشناس ہوا تھا میری دانست میں یہ مناسب نہیں تھا خوشی کے موقعے پر میں اسے قتل و غارت گری کے اس کھیل میں گھسیٹ لیتا۔ اس وقت ہم چاروں میں ایک تھا جو اپنی دنیا میں خوش اور مگن تھا باقی تینوں مسائل اور مشکلات کے عفریت اپنے ہولناک پنجے گاڑے کھڑے تھے جن سے بچ کر گزرنا ممکن نظر نہیں آتا۔

"کار تیار ہے؟" میں نے دو ٹوک لہجے میں سلطان سے سوال کیا۔

"پوری طرح" اس کا لہجہ پُراعتماد تھا "پکڑے

"پہلے فائر رائفل کا ہوا تھا" ویرا پُر تشویش لہجے میں
کہتے ہوئے بولی۔

میں خاموش رہا۔ اس کے بولنے سے پہلے خود میرے ذہن
میں یہی خیال آیا تھا۔ فلیٹ پر ہمارے پاس اسلحہ تو تھیں
ہی اور کافی معقول ذخیرہ موجود تھا لیکن مجھے اچھی طرح معلوم تھا
کہ ان میں کوئی رائفل نہیں تھی جس کا مطلب یہ تھا کہ اس بار
فائرنگ بلیک کیٹ کی طرف سے ہوئی تھی۔

میرے لئے یہ صورت حال خاصی پریشان کن تھی۔ میں
نے سلطان شاہ کو ویرا کے مکان کی حفاظت پر مامور کیا تھا اور
ہدایت کی تھی کہ وہ ویرا کے مکان میں کسی کی ناجائز
مداخلت کے آثار دیکھتے ہی فائر کھول دے لیکن ایسا معلوم ہوتا تھا
کہ اپنی مرضی کا محاذ کھولنے سے پہلے ہی وہ یا اس کے آدمی بلیک
کیٹ یا اس کے آدمیوں کی نگاہ میں آ گئے تھے اور انہوں نے
سلطان شاہ کی پارٹی کو بازو پہ لینے کی کوشش کر ڈالی تھی۔

اس صورت حال سے لازمی طور پر یہ نتیجہ نکلتا تھا کہ
رائفل کے فائر کے جواب میں ابھرنے والی چیخ کا تعلق ہمارے ہی
کسی آدمی کی تھی جو اپنی بدبختی کی وجہ سے دشمنوں کی نگاہ میں
آ گیا تھا۔

"لیکن میرا اندیشہ غلط بھی ہو سکتا ہے" چند لمحوں کے
سکوت کے بعد ویرا دوبارہ بولی۔

باہر سے آنے والی فائرنگ کی دھواں دھار آوازوں میں اس
کے اس جملے نے مجھے چونکا دیا اور میں استفسار طلب
نظروں سے اس کی طرف دیکھنے لگا۔

"سلطان شاہ نے کراچی میں موجود اپنے ان دوستوں کا ذکر
کیا تھا جو اپنی روایات کے تحت اپنے پاس اسلحہ ضرور رکھتے ہیں۔
وہ انہیں بھی ساتھ لایا ہوگا۔ ہو سکتا ہے کہ ان ہی میں سے کسی
کے پاس رائفل بھی موجود رہی ہو" ویرا نے اپنی رائے کی
وضاحت کرتے ہوئے پُرامید لہجے میں کہا۔

"اس وقت تو میں دعا ہی کر سکتا ہوں کہ تمہارا خیال درست
ثابت ہو۔"

ویرا کی وہ بات اس وقت واقعی میرے دل کو لگی تھی۔

"اور ہاں!" ویرا نے چونکتے ہوئے کہا "جب تم فون پر
سلطان شاہ سے باتیں کر رہے تھے تو اس نے کسی سینڈو کا ذکر بھی
کیا تھا۔ یہ کون سی بلا ہے؟ آخر وہ میرے ساتھ تمہاری حمایت
کیوں نہیں کر سکتا؟"

تشویش اور پریشانی کے ان لمحات میں ویرا کا وہ سوال میرے
لئے بہت تیز تھا ثابت ہوا۔ مجھے یاد آیا کہ مجھ سے ابھی فون پر
بات کرتے ہوئے سلطان شاہ نے اسلحہ کی فراہمی کے سلسلے میں
سینڈو کا ذکر بھی کیا تھا جسے ٹالنے کے لئے میں روانی میں ایک بڑا
مبہم سا جملہ کہہ بیٹھا تھا جو ویرا نے بھی سن لیا تھا۔

ویرا کراچی میں بے سروسامان ضرور ہو گئی تھی لیکن مجھ سے
ٹکرانے سے قبل وہ اس قدر بے بس اور مجبور نہیں تھی۔
معراج دین عرف ماسٹر جی کی مسلح اور بارسوخ غنڈوں کی فوج
ظفر موج اس کے اشاروں پر ناچنے کے لئے تیار رہتی تھی اور یہ
امر ناممکن نظر آتا تھا کہ ویرا شہر میں مافیا اور اس کے حوالے سے
سینڈو کی سرگرمیوں سے بالکل ہی بے خبر رہی ہو۔ ان نازک
لمحات میں اس کے سوال نے مجھے احساس دلا دیا تھا کہ وہ میری
زبان سے سینڈو کا ذکر سن کر کھٹک گئی تھی اور اس معاملے میں
میری ذرا سی لغزش بھی اس کی برہمی کا سبب بن سکتی تھی۔

سینڈو اور مافیا کے بارے میں میں ویرا پر مکمل طور پر اعتماد نہیں
کر سکتا تھا مگر پھر بھی میں نے اس سے تھوڑا بہت سچ بولنے کا ایک
اضطراری فیصلہ کر ہی لیا۔

"سلطان شاہ احمق اور سادہ لوح ہے" میں نے کہا "وہ ہر
کسی پر بہت جلد بھروسا کر لیتا ہے۔ دراصل سینڈو مقامی مافیا کا
کوئی اہم کارندہ ہے۔ اس نے فون پر کئی بار مجھے مافیا کے لئے کام
کرنے کی پیشکش کی تھی۔ اس کے بدلے میں اس نے مجھے بھاری
معاوضے اور مافیا کی بھرپور پشت پناہی کی یقین دہانی بھی کرائی تھی
مگر میں نے ہر بار سختی کے ساتھ اس پیشکش کو ٹھکرا دیا تھا۔
میرے لئے تو سینڈو ایک قصہ پارینہ بن چکا ہے۔"

"لیکن تم نے آج تک یہ بات مجھے نہیں بتائی تھی" ویرا کی
آواز میں شکوہ اُمڈ آیا۔

"بتانے کی ضرورت ہی نہیں تھی" میں نے باہر ہونے والی
فائرنگ کی شدت پر دھیان دیتے ہوئے کہا "یہ ان دنوں کی بات
ہے جب میری تم سے ٹھنی ہوئی تھی" پھر میں نے اپنے لہجے میں
دانستہ بیزاری پیدا کر لی "اس وقت تم یہ قصہ کہاں نکال بیٹھیں؟
ہمیں اپنی سلامتی کی فکر کرنا چاہئے۔ باہر برسنے والی بارود کی آگ
کسی بھی لمحے ان در و دیوار کے اندر تک پہنچ سکتی ہے۔ زندہ رہے
تو یہ تمام شکوے شکایتیں بعد میں بھی کر سکتے ہیں۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو لیکن میرے لئے یہ جاننا بہت
ضروری ہے کہ تم کو میرے علاوہ کن لوگوں کی پشت پناہی حاصل
ہے۔ ان سے واقف ہوئے بغیر میں تمہارے لئے کوئی مثبت رول
ادا نہیں کر سکتی" اس کا لہجہ سخت ہو گیا۔

"اب تو میں نے تمہیں بتا دیا کہ سینڈو کون ہے.... اس کے
بعد تمہارے لئے کون سی بات رہ جاتی ہے جو تمہیں میرا ساتھ
دینے سے روک سکے؟" میں نے تلخ لہجے میں سوال کیا۔

میرے لہجے کی تلخی پر وہ آہستہ سے ہنس پڑی۔ اس وقت
اس کی ہنسی میں مجھے عجیب سی زندگی کی جھلک محسوس ہوئی۔ اسی
کے ساتھ وہ بولی "خواہش کے باوجود کبھی کبھار تم پر اعتماد کرنے کو
دل نہیں چاہتا۔ میں اپنی ہر بات تمہیں بتا دیتی ہوں لیکن میرا
خیال ہے کہ تم اپنے کئی راز چھپا کر رکھتے ہو..."

"شش" میں نے اچانک ہی اسے خاموش رہنے کا اشارہ
کیا۔

"تم نے بہت شکی مزاج پایا ہے۔" بلیک لیڈی کے ایک سانس کے بعد اس کی آواز ابھری۔ "ٹھیک ہے۔ تم آرام سے میری جنگ ہے اسے میں خود ہی لڑ رہا ہوں۔"

"یہ یاد رکھنا کہ کل شام تک مجھے فرحین نہ ملیں تو سودا ختم کی ذمے داری تم پر نہ ہوگی۔"

"فرحین مل جائیں گی اور شاید اسی کے ساتھ ڈیلی کا قصہ بھی ختم ہو جائے گا۔ تمہاری طرف سے کھلی چھوٹ مل جانے کے بعد میں اسے بہت آسانی کے ساتھ گھیر لوں گا۔"

"لیکن یہ یاد رہے کہ خزانے کو کوئی نقصان نہ پہنچے۔ اس کی حفاظت کی پوری ذمے داری تم پر ہے۔"

"ٹھیک ہے۔" اس کی الجھن آمیز آواز ابھری۔ "لیکن میں یہ جاننے کا خواہش مند ہوں کہ ڈیلی کی موت کے بعد تم اس کی تجوری سے ملنے والے میں کیا کرو گی۔ جانو ما بھی اسے حاصل کر کے خوش ہو جائے گا۔"

"نہیں!" ویرا نے سختی کے ساتھ کہا۔ "جو طے ہو چکا ہے اس سے سر مو بھی انحراف نہ ہونا چاہئے۔"

"تم خود پر اڑی ہوئی ہو تو اس شرط کا بھی خیال رکھا جائے۔" اس کا لہجہ مایوسانہ تھا۔ "اوور اینڈ آل" کہہ کر اس نے اپنا فون آف کر دیا کیونکہ ڈرائنگ روم کے اسپیکر سے ابھرنے والا رنگ کا شور یک لخت معدوم ہو گیا البتہ باہر نہایت تسلسل اور تڑکے کے ساتھ گولیاں چل رہی تھیں۔

"اپنی سمت کا" آواز کی اسکی ترسیل والا آلہ بند کرتے ہوئے میرا ذہن باہر ہونے والی بے مقصد فائرنگ میں الجھا ہوا تھا۔ پہلی انسانی چیخ کے بعد صرف فائرنگ ہو رہی تھی۔ اس شور میں کوئی دوسری انسانی آواز سنائی نہیں دی تھی جس کی بنا پر ایسا معلوم ہو رہا تھا کہ دونوں فریق اپنا وافر میگزین پھونک کر اپنے مخالف کو خوفزدہ کرنے کی کوشش میں مصروف تھے لیکن مجھ سلطان شاہ اور اس کے آدمیوں کی حد تک بات میری سمجھ میں آ گئی۔

اسے معلوم تھا کہ میں ویرا کے مکان میں محصور تھا اور باہر ملا سرکار کے خونی درندے چھپے ہوئے تھے اور اگر وہ ایک بار ویرا کے مکان میں داخل ہونے میں کامیاب ہو جاتے تو نہ صرف میری سلامتی کے لئے سنگین خطرات پیدا ہو جاتے بلکہ ایک امکان یہ بھی پیدا ہو جاتا کہ ملا سرکار گھر کی حقیقی خواب گاہ تک رسائی حاصل کر کے ہندو پنچایت کے مقامی سربراہ موہن داس کی لاش دیکھ لیتا اور پھر اس کے تحت ہمارا سارا کھیل بگڑ جاتا۔ ملا سرکار سمجھ لیتا کہ ہم نے اس کے بارے میں موہن داس سے معلومات حاصل کر کے اسے ٹھکانے لگا دیا اور ویرا اس کو خیر سگالی کے مذاکرات میں الجھا کر بے وقوف بنا رہی ہے تاکہ اس کے اہم ترین ٹھکانے تک پہنچنے کا وقت حاصل کر سکے۔ اس خطرے کے پیش نظر ملا سرکار کا اس چار دیواری سے دور رہنا بہت ضروری ہو گیا تھا۔

ہم نے مکان کو اندر سے اچھی طرح مقفل کر لیا تھا۔ کسی بھی کھڑکی، دروازے یا روشن دان سے پُرشور توڑ پھوڑ کے بغیر گزر کر کسی کا اندر گھسنا محال تھا۔ اس لئے ہم دونوں ڈرائنگ روم میں جا بیٹھے جو اپنے محل وقوع کے اعتبار سے اس مکان کے تقریباً وسط میں واقع تھا اور وہاں رہ کر ہم پورے مکان کے کسی بھی حصے میں پیدا ہونے والی آہٹ سن سکتے تھے۔

تھوڑی دیر بعد فائرنگ کے شور میں ایک اور اندوہناک انسانی چیخ سنائی دی۔ ہم دونوں نے خاموش نگاہوں سے ایک دوسرے کی طرف دیکھا لیکن زبان سے کچھ نہ بولے کیونکہ اس چیخ کی کوئی شناخت نہیں تھی۔ وہ ہمارا دشمن بھی ہو سکتا تھا اور ہمدرد بھی۔ ہر دو صورتوں میں وہ واقعہ مقابلے کے سلسلے میں اہم رول ادا کر سکتا تھا۔

اس چیخ کے بعد فائرنگ کی شدت میں نمایاں کمی ہو گئی۔ چند ہی منٹ میں یوں محسوس ہونے لگا جیسے ایک فریق نے اپنی مدافعت میں اکا دکا فائر کر کے اس کی آڑ میں باہر نکلنے کا فیصلہ کر لیا ہو۔ چند سیکنڈ تک صرف تین مختلف اقسام کے اسلحے چلتے رہے پھر وہ آوازیں بھی یکلخت معدوم ہو گئیں۔

دھواں دھار فائرنگ کے بعد وہ سناٹا بہت مہیب اور وحشت ناک محسوس ہو رہا تھا۔

"تمہارا کیا خیال ہے؟ دونوں میں سے کون پسپا ہوا ہوگا؟" ویرا نے سوال کیا۔

"اصولاً تو ملا سرکار کو مار پڑنا چاہئے تھی۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔

"کس اصول کے حوالے سے یہ دعویٰ کر رہے ہو؟" ویرا میرے جواب پر چونک کر بولی۔

"اصول استعداد کہنا زیادہ بہتر ہوگا۔ پہل کرنے والے کو شروع میں ہی ایک حریف کو ڈھیر کرنے کا فائدہ حاصل ہو گیا تھا جس کا اعتراف ملا سرکار نے خود تم سے کیا تھا۔"

"تم بھول رہے ہو کہ وہ اس کے باوجود کافی دیر تک مجھ سے باتیں کرتا رہا تھا۔"

"میرا خیال ہے کہ دوسری چیخ بھی اسی کے کسی ساتھی کی تھی۔ اس کے ساتھ زیادہ سے زیادہ دو چار ہی آدمی رہے ہوں گے۔ ان میں سے دو کے معذور ہونے یا مر جانے کے بعد اس کے قدم اکھڑ گئے ہوں گے۔"

"خدا کرے کہ تمہاری یہ خوش فہمی درست ثابت ہو۔ وہ بھی اتنا کمزور نظر نہیں آتا۔"

"تھوڑی دیر میں سب کچھ سامنے آ جائے گا۔ اگر وہ میدان میں ڈٹا رہا تو اب میدان صاف ہو جانے پر وہ ضرور تمہارے گھر میں داخل ہونے کی کوشش کرے گا۔"

میری بات مکمل ہونے سے پہلے ہی اس نے اپنی جگہ چھوڑ دی اور بولی۔ "باہر اندھیرا ہے اور ہم اندر چراغاں کئے بیٹھے ہیں۔"

کوئی سوراخ کرنے کے بجائے سالم شیشے کو ایک چھناکے کے ساتھ توڑتی ہوئی گزری تھی اور باہر سے خلاف توقع کسی چیخ کے بجائے ایک انسانی کراہٹ سن کر میری کھوپڑی گھوم گئی۔

میں نے اضطراری طور پر دوسرا بے آواز فائر بھی اسی سمت میں جھونک مارا۔

رہا سہا شیشہ بھی ٹوٹ کر کھڑکی کے فریم سے نیچے آرہا۔ یہ فائر بالکل ہی رائیگاں گیا تھا اور پہلا فائر بھی زیادہ موثر ثابت نہیں ہوا تھا کیونکہ باہر کے پختہ فرش پر دوڑتے ہوئے انسانی قدموں کی دور ہوتی ہوئی دھمک واضح طور پر سنائی دے رہی تھی۔ وہ ملا سرکار یا جو کوئی بھی تھا، میدان چھوڑ کر بھاگ نکلا تھا۔ اپنے نشانے کی غلطی پر میں جھلا کر رہ گیا۔

اسی لمحے مکان کے اندرونی حصے میں گھنٹی بجی۔ ویرا تیزی کے ساتھ اپنی خوابگاہ کی طرف لپکی۔

گو کہ ایک کھڑکی کا شیشہ ٹوٹ چکا تھا لیکن مضبوط آہنی جنگلے کی وجہ سے ادھر سے کسی کے اندر آنے کا فوری خطرہ درپیش نہیں تھا اس لئے میں بھی ویرا کے پیچھے ہو لیا۔

بجنے والی گھنٹی فون کی تھی۔ ویرا نے روشنی کئے بغیر اپنی خوابگاہ کے ایکسٹینشن فون پر کال وصول کی تھی۔ بٹن دباتے ہی اسٹرومنٹ پر رابطہ ہونے کا ننھا سا سرخ بلب جل اٹھا۔

"میں سلطان شاہ بول رہا ہوں اور ادھر آنے کی اجازت چاہتا ہوں" ویرا کے فون پر سلطان شاہ کی ٹھہری ہوئی اور پرسکون آواز سے اعتماد کا اظہار ہو رہا تھا۔

"مقابلے کا کیا رہا؟ اس وقت تم کہاں سے بول رہے ہو؟" ویرا نے سوال کیا۔

"میرے ساتھ تین آدمی تھے اور وہ بھی تین چار ہی تھے۔ ان میں سے ایک نے تمہاری دیوار پھاند کر اندر گھسنے کی کوشش کی تھی اور میں نے اسے زخمی کر کے باہر ہی ڈھیر ہو جانے پر مجبور کر دیا۔ ان کا ایک اور آدمی زخمی ہوا تو وہ بھاگ نکلے۔ میرے تینوں ساتھی اس وقت بھی وہیں منتظر ہیں میں کچھ دور سے فون کر رہا ہوں۔"

"تمہارا کوئی آدمی پولیس کے ہاتھ نہ لگ جائے۔" ویرا نے کہنا چاہا لیکن سلطان شاہ نے اس کی بات کاٹ دی۔

"وہ بہت چالاک ہیں۔ پولیس کے آتے ہی ہوا میں تحلیل ہو جائیں گے۔" "لیکن یہاں بھی میدان صاف نہیں ہے۔ ابھی ابھی کسی نے ایک کھڑکی توڑ کر اندر گھسنے کی کوشش کی ہے۔"

"اس وقت تو وہ سب ہی بھاگ گئے تھے۔ ہو سکتا ہے کہ ملا سرکار کھسیا کر پلٹ پڑا ہو۔ ایسی حرکت کرنے کی ہمت وہی کر سکتا ہے۔ میں نے اسی لئے آنے سے پہلے فون کیا ہے۔"

تم آجاؤ، آج کی رات تمہارا یہاں رہنا مفید ثابت ہو سکتا ہے۔ لیکن دیکھ بھال کے آنا۔ ہو سکتا ہے کہ ملا سرکار ابھی

تک یہیں کہیں موقع کی تلاش میں منتظر رہا ہو۔" میں نے دخل دیتے ہوئے کہا۔

"میں چند منٹ میں پہنچتا ہوں۔ میں گاڑی سے خطرہ مول نہیں لوں گا بلکہ دو بار ہارن بجاؤں گا۔ پھاٹک کھول دینا ورنہ میری کھوپڑی میں کوئی کھڑکی بھی کھل جائے گی۔" "تم فکر نہ کرو۔ میں باہر نکل کر تمہارے لئے پہرہ داری کروں گا۔"

"تم باہر نہیں جاؤ گے" فون کا سلسلہ منقطع کر کے ویرا نے تحکمانہ لہجے میں کہا "اس نے تمہاری تقدیر کے بارے میں سوچ لیا ہے۔ ... مجھے ابھی بھی ان لوگوں کے تمہارے بدن کو چھلنی کر دیے گا۔ مجھے اس کا ڈر ہوا ہے۔ اس لئے وہ میرے ساتھ ایسا نہیں کر سکے گا۔"

ان تبدیلیوں کے بعد مکان میں اندھیرا رکھنا بے کار تھا، لئے ہم نے مکان کے زیر استعمال حصوں میں روشنی کر دی۔ ویرا نے اپنے کمرے میں نصب گیٹ کے قفل کے ریموٹ کنٹرول سسٹم کے ملٹی سوئچ کو مینول پوزیشن پر سرکایا اور اس کے استعمال کے لئے ڈرائنگ روم سے باہر نکل گئی۔

میں کسی ناگہانی صورت حال کا مقابلہ کرنے کے لئے دروازے کی اوٹ میں پستول سنبھال کر کھڑا ہو گیا۔

وقت دھیرے دھیرے سرکتا رہا۔ میرے لئے وہ لمحے بہت غیر یقینی تھے۔ ملا سرکار جیسے وحشی درندوں کے بارے میں کچھ گمان نہیں کیا جا سکتا تھا کہ وہ وہیں بھٹک رہا ہو یا فرار ہو گیا ہوگا۔ باہر سڑک پر پولیس کی گشتی گاڑیاں ابھی سرگرم تھیں جو سلطان شاہ کے پیچھے اس مکان تک پہنچ گئی تھیں۔ کئی منٹ سکون اور سکوت کے عالم میں گزر گئے۔

سلطان شاہ کی گاڑی کے دو ہارن سنائی دیے۔ اسی کے ساتھ آہنی پھاٹک کے کھلنے کی جھنکار سنائی دی اور چند لمحے بعد ویرا سلطان شاہ کو اپنے ہمراہ بحفاظت اندر لے آئی۔ ہمارے لئے وہاں مزید کچھ باقی نہیں رہا تھا۔ مجھے یقین تھا کہ عقبی کھڑکی کے راستے نقب لگانے میں ناکام ہو جانے کے بعد ملا سرکار اس رات دوبارہ ویرا کے مکان کا رخ نہیں کر سکے گا۔

وہ اس کے مقدر کی خوبی سے زیادہ میرے اعصاب کی تھکن تھی کہ شیشے کی ایک پتلی سی چادر اور اندھیرے کی دبیز چادر درمیان میں حائل ہونے پر بھی میں ملا سرکار کے بھیجے میں بچا ہوا سیسہ اتارنے میں ناکام رہا تھا۔

○☆○

اگلے دن کے اخبار میں ہمارے بارے میں کوئی خبر نہیں تھی لیکن امن و امان کی بگڑی ہوئی صورت حال میں کوئی بھی ان کڑیوں کو ملا کر کے ایک اہم خبر بنانے میں کامیاب ہو سکتا تھا۔ ہر خبر ایک دوسرے سے الگ اور انفرادی حیثیت میں چھپی ہوئی تھی لیکن ہم تینوں کے لئے ان میں دلچسپی کا سامان

پہچان گئی ہے۔ جب چاہے گی تمہارے سر پر سوار ہو جائے گی!"

اس کے چہرے سے زندہ دلی رخصت ہو چکی تھی اور وہاں تشویش، سنجیدگی نے ڈیرے ڈال دیے تھے۔ وہ بولا تو اس کے لہجے میں آزردگی جھلک رہی تھی "مجھے اسی دن سے معلوم تھا کہ وہ سب تمہاری شرارت تھی۔ تم نے مجھے نیچا دکھانے کے لیے [illegible] کے ہاتھ مل [illegible] جلت کی تھی۔ وہ واقعی بہت بدمعاش عورت ہے لیکن میں تمہیں یقین دلاتا ہوں کہ بات بڑھ جانے کے باوجود وہ اپنے مقصد میں کامیاب نہیں ہو سکی تھی۔ اس لیے میرا مضحکہ اڑانا تمہیں زیب نہیں دیتا۔"

اس میں خرابی یہی تھی کہ وہ مرد اور میرا دوست ہوتے ہوئے بھی میرے ساتھ محبوبانہ رویہ اختیار کیے رہتا تھا۔ میری جانب سے ہر وقت اور ہر حال میں فراخ دلی کی توقع رکھتا تھا لیکن میری ذرا سی لغزش پر بھی فوراً ہی روٹھ جایا کرتا تھا۔

"میں تمہارا مضحکہ نہیں اڑا رہا، میں تمہاری کہانی سننا چاہ رہا ہوں۔ مجھے معلوم ہے کہ وہ بڑا جلد باز ہے۔ اس سلسلے میں میرے سامنے تقریر کرنا شروع کر دے گی اگر مجھے تم کچھ نہیں بتاؤ گے تو مجھے بے چون و چرا... اس کی کہانی کو مان کر اس کی ہاں میں ہاں ملانا پڑے گی۔ تم جانتے ہی ہو کہ وہ حد سے زیادہ خود پرستی اور خود نمائی کی عادی ہے۔ اپنی بڑائی ظاہر کرنے کے چکر میں اگر اسے دنیا کی ساری غلاظت اپنے چہرے پر مل کر بھڑکتے ہوئے جہنم میں چھلانگ لگانا پڑے تو وہ اس سے بھی گریز نہیں کرے گی۔"

"کمال ہے کہ تم اسے اتنے قریب سے جانتے ہو اور پھر بھی اسے ایک ڈھول کی طرح اپنے گلے میں لٹکائے پھرتے ہو۔" اس بار اس کا لہجہ تحیر آمیز لیکن طنز سے عاری تھا۔

"میری مجبوری سے تم اچھی طرح واقف ہو۔ کچھ دن پہلے ہم ایک دوسرے کے خون کے پیاسے ہو چکے تھے۔ دونوں ہی کے ستارے اچھے تھے کہ ہم میں سے کوئی نہیں مارا گیا۔ وہ اب بھی بڑے ناز سے میرے بدن پر میری گولی سے آنے والا زخم کھا کر میری سنگ دلی کا شکوہ کرتی رہتی ہے۔ جہانگیر کے مکان پر حملے کے وقت آنے والا وہ زخم ابھی تک مندمل نہیں ہوا ہے۔"

"وہ بہت مکار اور لعنتی عورت ہے۔ مردوں کو رجھانے اور پھانسنے کے ہر حربے سے واقف ہے۔ اس کے بارے میں باتیں کرتے رہے تو ہم اپنا پورا دن برباد کر لیں گے۔ اب اس پر لعنت بھیجو اور کام کی بات کرو۔"

"جنتو ماچھی جس قدر تیزی سے ابھر کر سامنے آیا تھا اسی طرح اب بالکل پس منظر میں چلا گیا ہے۔ اس کے بارے میں میرے دل میں گہری تشویش پرورش پا رہی ہے۔ ایسا معلوم [illegible] نے پہلے غزالہ کو حوالات سے نکال کر ملا سرکار کی تحویل میں دینا بھی اس کے ذمے تھا۔ اب وہ [illegible] جنگلات میں غائب ہو چکا ہے اور میرا خیال ہے کہ اب اس سے میرا کبھی سامنا نہیں ہو سکے گا۔ میرے لیے وہ شخص [illegible] نام نہاد ہی رہے گا۔"

"ابھی ایک امکان باقی ہے" سلطان شاہ بولا "ملا سرکار [illegible] اپنے ہی وصولیابی کے اڈوں تک رہنمائی کے لیے [illegible] آدمیوں کو لاوے گا۔ ان میں ملا سرکار بھی شامل ہو سکتا ہے۔"

"خدا کرے کہ ایسا ہی ہو۔ دیکھا جائے تو [illegible] سے غزالہ کا حسن بھی ثابت ہوا ہے۔ حوالات سے فرار کے بعد غزالہ کو اپنے آدمیوں کے حوالے کرتے ہوئے اگر وہ غزالہ کے لیے اپنی خاص پسندیدگی کا اظہار نہ کرتا تو یہ نہیں کہا جا سکتا تھا کہ وہ بھیڑیے اپنی تحویل میں آنے والی غزالہ کے ساتھ کیا سلوک کرتے۔ دیکھا جائے تو جانو ماچھی نے غزالہ کو حوالات سے زبردستی نکال کر اس کے ساتھ جو زیادتی کی تھی، اس نے خود ہی اس کا ازالہ بھی کر دیا تھا۔

چند ثانیوں تک فلیٹ میں خاموشی رہی پھر سلطان شاہ چونک کر بولا "تم نے شاکی کے بارے میں جو کہانی سنائی تھی اس میں اس کی کار میں موجود اشیا کا کوئی ذکر نہیں تھا؟"

"اس تفصیل میں جانے کی ضرورت ہی پیش نہیں آئی" میں نے ابتدائی جھوٹ برقرار رکھتے ہوئے کہا "وہ تو بہانے سے مجھے اپنے گاؤں فلیٹ میں لے جانا چاہ رہی تھی۔ اسی بات پر جھگڑا اور آناً فاناً میں کھیل ختم ہو گیا۔"

"تمہیں شبہ بھی نہیں ہو سکا ہو گا کہ اس کے برابر والی نشست پر تم کسی خودکار پستول کے نشانے پر بیٹھے ہو؟" سلطان شاہ نے کریدنے کی نیت سے سوال کیا۔

"وہ بات تو میرے وہم و گمان میں بھی نہیں آ سکتی تھی" مجھے اپنا ایک جھوٹ نبھانے کے لیے تسلسل کے ساتھ جھوٹ بولنا پڑ رہے تھے جن کا حقائق سے دور کا بھی واسطہ نہیں تھا۔

"لیکن حیرت اس بات کی ہے کہ جب تم نے مزاحمت کی ابتدا کی تو اس نے تمہیں پستول کی دھمکی کیوں نہیں دی؟ [illegible] کار سے بے سروسامانی کے عالم میں بھاگنے کے بجائے وہ چاہتی تو تم پر بے آواز فائر بھی کر سکتی تھی۔ تم بے خبری میں بہت آسانی کے ساتھ مارے جا سکتے تھے۔ کسی کو کانوں کان بھی نہ پتا چلتا کہ جلتی ہوئی کار میں کیا ہوا ہے۔"

"ہو سکتا ہے کہ اس وقت تک مجھے مارنا ان کے پروگرام میں شامل نہ رہا ہو۔"

"لیکن وہ دھمکی تو دے ہی سکتی تھی۔ اخبارات نے لکھا ہے کہ پولیس کی تحویل میں لیے جانے کے وقت پستول کا میگزین بھرا ہوا تھا اور وہ ایک اشارے پر چلایا جا سکتا تھا۔"

"یہی کہا جا سکتا ہے کہ میری ہاتھا پائی سے وہ ایک دم بدحواس ہو گئی ہو گی۔"

"اور اب تو ملا سرکار بھی تمہارے لہو کا پیاسا ہو چکا ہے۔"

"وہ شانتی کے مشن کی ناکامی کے بعد کی بات ہے۔ اس سے پہلے تو ملا سرکار مجھے زندہ پکڑ کر اپنا قیدی بنانا چاہ رہا تھا تاکہ غزال کے ساتھ مجھے بھی ویرا پر دباؤ ڈالنے کے لئے استعمال کر سکے۔"

"لیکن اب بازی الٹ چکی ہے۔ وہ آگے ہے اور تم اس کے پیچھے لگے ہوئے ہو" وہ پرخیال لہجے میں بولا "کٹی ہوئی انگلی کے ڈرامے سے یہ بھی ظاہر ہو گیا ہے کہ وہ اتنا بے فکر نہیں ہے جتنا خود کو ظاہر کرتا ہے۔"

"وہ تو اس کی کمینگی کی انتہا تھی۔ مجھے حیرت ہے کہ اس دور میں ترشے ہوئے ناخنوں والی طوائف اس نے کہاں سے تلاش کرلی؟ اس ناخن پر نیل پالش تک نہیں تھی۔"

"نیل پالش محلول سے اتاری جا سکتی ہے۔ اسی طرح ناخن بھی بعد میں کاٹا جا سکتا ہے۔ اصل بات یہ ہے کہ اس انگلی میں غزال کی انگوٹھی رکھنے کے بعد تم نے کسی اور چیز پر توجہ ہی نہیں دی ہوگی۔"

"تمہارا خیال درست ہے" میں نے اعتراف کیا۔ "انگوٹھی پہچانتے ہی میری حالت غیر ہو گئی تھی۔ کسی کا گلا کاٹ کر اسے ہلاک کر دینا تو معمول کی ایک کارروائی ہوتی ہے لیکن ایک زندہ آدمی کی اعضا بریدگی تو درندگی کی انتہا ہی کہی جا سکتی ہے۔ ویرا نے عہد کیا ہے کہ موقع ملا تو وہ ملا سرکار کے دونوں کان قینچی سے کاٹے گی۔"

"اس کی ضرورت نہیں' اب تو معلوم ہو چکا ہے کہ وہ ویرا کی انگلی نہیں تھی۔"

"نہیں تھی لیکن وہ ایک زندہ عورت کے ہاتھ سے ہی کاٹی گئی تھی۔ ملا سرکار کو مرنے سے قبل اس اذیت سے بھی گزرنا چاہئے ورنہ وہ اپنی زندگی کے ایک نادر تجربے سے محروم رہ جائے گا۔"

"ظلم ہوتا تو ظلم ہی ہے لیکن اگر وہ اپنے یا اپنے کسی محبوب کے ساتھ ہو تو اس کی شدت زیادہ محسوس ہوتی ہے۔ شہر میں آئے دن اس سے زیادہ درندگی سے بھرپور واقعات رونما ہوتے رہتے ہیں اور ہمارے دل پر زیادہ اثر انداز نہیں ہوتے۔ اس طوائف سے تمہیں اس لئے ہمدردی ہو گئی ہے کہ اس کی انگلی چند گھنٹوں تک غزال سے منسوب رہی ہے"

تمہارا خیال درست ہے لیکن تم نے کام کی ایک ہی بات کی ہے۔ ملا سرکار ڈینگیں زیادہ مارتا ہے لیکن اس کا دل چھوٹا ہے۔ اندر سے وہ ویرا کی ناراضی سے خائف تھا اگر وہ کٹی ہوئی انگلی کے بارے میں اپنی برہمی کا اظہار کرتی تو شاید وہ ابھی سے اس سے اپنی چال بازی کا اعتراف کر لیتا۔"

"ویرا نے اسے بہت کم وقت دیا ہے۔ میرا اندازہ ہے کہ ویرا کو اسلحے کی فہرستیں فراہم کرتے ہی وہ تین کوٹ منتقل

کے لئے روانہ ہو جائے گا۔ وہ اندرون سندھ کا ایک دور افتادہ سرحدی علاقہ جہاں جیپ کے علاوہ کسی اور ذریعے سے رسائی ناممکن ہوگی۔ مقامی لوگ اپنی سواری کے لئے اونٹوں اور گدھوں پر ہی انحصار کرتے ہوں گے۔"

"میں نے بھی اس بارے میں غور کیا ہے۔ پورا سفر اتنا دشوار نہیں ہے۔ محراب پور تک ٹرین سے سفر کے بعد ہی جیپ کا بندوبست کرنا ہوگا۔ اس بارے میں جہانگیر سے بھی بات کروں گا۔ چھوٹے گاؤں میں گاڑی والے مہمان عجوبے کی طرح ہر ایک کی نگاہوں کا مرکز بن جاتے ہیں اگر ہمیں ان اطراف کے کسی میر' پیر' وڈیرے یا زمیندار کے نام تعارفی خط مل جائے تو ہم اس کے مہمان بن کر آسانی سے اپنا کام کر سکیں گے ورنہ ملا سرکار فوراً ہی ہماری آمد سے واقف ہو جائے گا۔"

"تم بالکل صحیح خطوط پر سوچ رہے ہو۔ جانو ماچھی بھی پہلے جہانگیر کے کسی دوست کا ہاری تھا۔ معلوم ہوتا ہے کہ زمینداروں وغیرہ سے اس کے اچھے مراسم ہیں۔ کم از کم اسے آگاہ تو کر دو تاکہ وہ اپنے جانے والوں پر نظر رکھ سکے۔"

جہانگیر کی حساس طبیعت سے میں واقف تھا۔ ایک نومولود بیٹے کا باپ بننا' اس کے لئے زندگی کا اہم ترین سنگ میل تھا۔ اس نے زچہ اور بچہ کو ہسپتال میں چھوڑ کر جب اپنے گھر پر اس ولادت کا جشن منانا چاہا تو میں نے چند وجوہ کی بنا پر اس کا اور ویرا کا ساتھ دینے سے انکار کر دیا تھا اور ان دونوں کو مے نوشی میں مصروف چھوڑ کر اپنے فلیٹ پر چلا آیا تھا۔

جہانگیر کو میری گوناگوں مصروفیات اور مجبوریوں کا اچھی طرح علم تھا لیکن اس نے میری اس سرد مہری بلکہ خود غرضی کا خاصا برا منایا تھا۔ یہ بھی ایک اتفاق ہی تھا کہ اس کے بعد میرا اس کے گھر جانا نہیں ہوا تھا اور میں نے فون پر ہی اس کے گلے شکوے سن لئے تھے۔ اس موقع پر اسے فون کرنا' اسے چڑانے کے مترادف ہوتا اس لئے میں نے فوراً ہی تیار ہو کر اس کے گھر جانے کا ارادہ کر لیا۔

میرا اندازہ تھا کہ اس وقت تک سلمٰی بھی نومولود کے ساتھ ہسپتال سے گھر آچکی ہوگی اس لئے میں اس کے گھر جا کر ایک پنتھ دو کاج کرتے ہوئے اپنی مقصد آوری کے ساتھ سلمٰی کو بھی مبارکباد دے سکتا تھا۔

یہ خیال آتے ہی میں تیزی کے ساتھ تیار ہوا اور سلطان شاہ کو فلیٹ ہی میں رکا رہنے کی ہدایت کر کے جہانگیر کی طرف روانہ ہو گیا۔ ان دونوں کی ذہنی کیفیت کو مدنظر رکھتے ہوئے میں نے راستے میں سے مٹھائی اور پھلوں کے ٹوکروں کے علاوہ پھولوں کے ہار بھی لے لئے۔ دنیا کے ہر ملک' شہر' قصبے اور محلے میں ہر روز لوگ ماں اور باپ بنتے ہیں' فطری

اور ارتقائی عمل سے گزرتے ہیں اور اسے اپنا کوئی کارنامہ تصور نہیں کرتا لیکن جہانگیر اور سلمیٰ کا معاملہ ان عام لوگوں سے بہت مختلف تھا۔

جہانگیر گھر پر ہی موجود تھا اور اس شان سے موجود تھا کہ اس کے وسیع و عریض پورچ میں میری گاڑی کے لئے جگہ نہیں تھی بلکہ دو گاڑیاں پھاٹک سے باہر سڑک کے کنارے بھی کھڑی ہوئی تھیں۔ میں اپنی گاڑی باہر ہی لاک کر کے اندر داخل ہوا تو جہانگیر کے دربان کا چہرہ مسرت سے یوں کھلا پڑ رہا تھا جیسے بیٹے کی ولادت میں اس کا بھی قابل ذکر حصہ رہا ہو۔

"یہ اتنی گاڑیاں کیسے جمع ہیں؟" میں نے دربان سے سوال کیا۔

"صاحب لوگوں کے ملنے والے اور رشتے دار آئے ہوئے ہیں۔" اس نے باچھیں پھیلا کر جواب دیا۔

"کیا آج بیٹے کی ختنہ ہو رہی ہے؟" میرے لئے جہانگیر کے گھر میں اتنے لوگوں کی موجودگی حیران کن تھی کیونکہ میں اس کے بہت زیادہ دوستوں اور رشتے داروں سے واقف نہیں تھا۔ میرا خیال تھا کہ سلمیٰ کے بعد اس کی کل کائنات میرے اور وجیہہ کے گرد ہی گھومتی تھی ورنہ سماجی طور پر وہ دونوں ہی تنہائی کا شکار تھے۔

"ختنہ تو ہسپتال ہی میں ہو گئی تھی صاحب" وہ کھی کھی کر کے ہنستا ہوا بولا۔ "دراصل بیگم صاحبہ کل شام ہی ہسپتال سے گھر آئی ہیں اس لئے صبح سے مبارکباد دینے کے لئے آنے والوں کا تانتا بندھا ہوا ہے۔"

"گاڑی میں سے مٹھائی کے ٹوکرے نکلوا کر اندر لے آؤ۔" میں نے گاڑی کی چابی اسے دیتے ہوئے کہا۔ پھولوں کی تھیلی میں اپنے ساتھ ہی لیتا گیا تھا۔

اندر سے ملی جلی مردانہ اور زنانہ آوازوں کے درمیان بلند آہنگ قہقہے بھی سنائی دے رہے تھے۔ میں اس گھر کے لئے اجنبی نہیں تھا۔ اس لئے سیدھا ڈرائنگ روم میں گھستا چلا گیا۔ جہاں جہانگیر متعدد جوڑوں کے درمیان کھڑا ہوا خوش گپیوں میں مصروف تھا۔ خوبصورت عورتوں کے سامنے دل کھول کر چہکنا اس کا پرانا مرض تھا اور اس وقت تو سلمیٰ بھی وہاں موجود نہیں تھی۔ اس لئے جہانگیر کا دماغ کچھ اونچا ہی اڑ رہا تھا۔ ان ہی لوگوں کے درمیان میں نے اس کی شوخ اور خوبصورت سیکریٹری اسٹیلا کو بھی براجمان پایا۔ مجھے رسم، موقع اور دستور سے فائدہ اٹھاتے ہوئے جہانگیر نے سیکریٹری کے بجائے اپنے گھر پر بلا لیا تھا۔

مجھے دیکھتے ہی وہ بڑے پرتپاک انداز میں چہکتا ہوا میری طرف لپکا تھا۔ میں ڈرائنگ روم کے دروازے پر رک کر اس کے لئے تھیلی میں سے گلاب کا وزنی ہار نکال رہا تھا۔ میں نے محسوس کر لیا تھا کہ وہاں پھل اور مٹھائی کے ڈبے وغیرہ تو موجود تھے لیکن پھولوں کے نام پر دور دور تک کوئی پنکھڑی بھی نہیں تھی۔ اس روایتی خوشی کے موقع پر ہار دینے کا غیر روایتی تحفہ لانے کی حماقت صرف مجھ سے ہی سرزد ہوئی تھی۔

میں نے ہار کے لوڑے میں پھنسا ہوا کاغذ تھام کر باریک لڑیاں الگ کی ہی تھیں کہ جہانگیر نے والہانہ انداز میں لپک کر اپنی کھوپڑی اس ہار کے درمیان داخل کر دی اور پھر گردن کے زور سے ہار کو میری گرفت سے اچکتا ہوا سیدھا ہو گیا۔ اسی لمحے میری گاڑی سے اتارے جانے والے مٹھائی کے ٹوکرے بھی وہاں آ گئے۔

"واہ وا! تم نے میرا دل خوش کر دیا" جہانگیر میرا بازو مسلتا ہوا بولا۔ "اس تھیلی میں شاید دوسرا ہار ہو گا؟"

میں بے بسی کے ساتھ اثبات میں سر ہلا کر رہ گیا۔ میں نے محسوس کیا کہ ڈرائنگ روم میں موجود بہلا خواتین و حضرات کے چہروں سے خوشی کا تصور رخصت ہو چکا تھا اور وہ سب میری طرف متوجہ تھے۔ بعض کے چہرے بند ٹیلی ویژن کی اسکرین کی طرح سپاٹ ہو گئے تھے لیکن چند افراد تمسخر ناک اور رقیبانہ نظروں سے مجھے گھور رہے تھے۔

"تو پھر جاؤ، یہ ہار خود اپنی بھابی کو پہنا آؤ! وہ اپنی خوابگاہ میں آرام کر رہی ہے۔" جہانگیر نے بازو کے سہارے مجھے تقریباً اندرونی دروازے کی طرف دھکیلتے ہوئے کہا۔ "تمہیں دیکھ کر وہ بہت خوش ہو گی۔"

میں دل ہی دل میں خون کے گھونٹ پی کر رہ گیا۔ اس کی سانسوں سے آنے والی الکحل کی بو نے اس کے موڈ کا راز فاش کر دیا تھا۔ شاید اس نے بستر چھوڑتے ہی وہسکی کی چسکیاں لینی شروع کر دی تھیں۔ جو اس پر ہلکا سا سرور طاری کر رہی تھیں۔

"یہاں اور لوگ بھی بیٹھے ہیں" میں نے اپنا غصہ ضبط کر کے کھسیانی ہوئی مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "ان سے دعا سلام اور تعارف تو ہو جانے دو۔ یہ ہار میں واپس نہیں لے جاؤں گا۔"

دو خواتین کھلکھلا کر ہنس پڑیں۔ جہانگیر بھی احمقانہ انداز میں ہنسنے لگا۔

سیکریٹری اسٹیلا اور سلمیٰ کے ایک کزن کے علاوہ باقی لوگ جہانگیر کے کاروباری دوست تھے۔ قریب جا کر میں نے دیکھا کہ جہانگیر ان سب کی بھی جن اور ڈاک وائز سے خاطر مدارات کر رہا تھا۔ خواتین کے بارے میں یقین سے کچھ کہنا محال تھا کیونکہ ان کے سفید گلاسوں میں بے رنگ سیال کوئی کولڈ ڈرنک بھی ہو سکتا تھا اور میں ان میں سے کسی کے دہانے سے قابل ذکر حد تک قریب ہو کر سانسوں کو سونگھنے یا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔

تعارف کے بعد گفتگو شروع ہوئی۔ وہ باقاعدہ بیٹھ جانے

کی پارٹی نہیں تھی بلکہ جشن رسمی طور پہ منائی جا رہی تھی۔ کافی ہے۔ سبھی بادہ نوشوں کے لئے ایک گلاس ہی کافی تھا اٹھایا گلاس خالی ہو جانے کے بعد وہ لوگ ایک ایک کرکے رخصت ہونے لگے۔ اسی اثنا میں اندر سے بھی دو خواتین خود آئیں اور اپنے شوہروں کے ساتھ ہی گئیں۔ وہ شاید سلمیٰ کے پاس بیٹھی ہوئی تھیں۔ وہ ان عورتوں میں سے معلوم ہوتی تھیں جو اپنے شوہروں کی ہر خامی کو خندہ پیشانی سے قبول کرلیتی ہیں یا کم از کم ان کی کسی بے اعتدالی میں براہ راست رکاوٹ بننے کے لئے آمادہ نہیں ہوتیں۔

میدان صاف ہو جانے کے بعد میں، جولی اسٹیو، جولیا اور سلمیٰ کے کزن منصور کے ساتھ ڈرائنگ روم میں رہ گیا۔ جہانگیر آخری دو جوڑوں کو باہر الوداع کہہ رہا تھا۔

"تم تو مشروبی ہوتا تھا؟" جولیا نے اپنی بڑی بڑی سیاہ آنکھیں میرے چہرے پہ گاڑ کر مسکراتے ہوئے سوال کیا اور اس کے تیور دیکھ کر میرے فرشتے کوچ کر گئے۔ میں نے گھبرا کر منصور کی طرف دیکھا تو وہ ہم دونوں سے بے پروا، اس موقع کو غنیمت جان کر اپنے خالی گلاس میں گورڈن کی [illegible] بوتل سے مزید جن انڈیل رہا تھا۔

"آج بھی میں وہی ہوں۔" میں نے خندہ پیشانی کے ساتھ کہا۔

"لیکن صاحبہ نے تو تم کو توبہ علی بولا تھا۔" اس پہ دوسری نگاہ ڈال کر مجھے قدرت کی ان فیاضیوں کا دل سے اعتراف کرنا پڑا جو اس عنبری لڑکی کی تخلیق کے وقت بروئے کار لائی گئی تھیں۔ اس وقت وہ دفتر والی جولیا سے بہت مختلف نظر آرہی تھی۔

"زبی میرا [illegible] نام یا عرفیت ہے۔" میں نے وضاحت کی۔ اسی وقت جہانگیر ڈرائنگ روم میں دوبارہ داخل ہوا۔ وہ اپنے گلے میں لٹکے ہوئے وزنی ہار کے ساتھ خاصا مضحکہ خیز لگ رہا تھا اور اس پہ طرہ یہ کہ وہ پھولوں کو اپنی ناک کے نتھنوں کے دہانے کے قریب لے جا کر کسی زکام زدہ سانڈ کی طرح گہرے گہرے سانسوں میں نچوڑنے کی کوشش کر رہا تھا۔

اس کے نتھنوں سے خارج ہونے والی تیز آوازیں سن کر منصور نے سر گھما کر اس کی طرف دیکھا اور گلاس میں ٹانک واٹر ملا کر ایک ہی سانس میں آدھا گلاس غٹاغٹ اپنے حلق سے اتار لیا۔ اس نے گلاس رکھا تو اس سرعت کا نتیجہ آنسوؤں کی صورت میں اس کی آنکھوں میں ڈبڈبانے لگا تھا۔

"آج واقعی تم نے دوستی کا حق ادا کر دیا۔" جہانگیر نے قریب آکر پھر سے مصنوعی طرح اٹھایا۔ "سب سالے سوکھی کڑی مٹھائی کے ڈبے اٹھائے چلے آئے تھے۔ تم نے سب کو شرمندہ کر دیا۔"

"میں نے بھی ہار لینے کا ارادہ کیا تھا۔" منصور نے کھنکار کر بھرائی ہوئی آواز میں اپنی صفائی پیش کی۔ "لیکن راستے میں کہیں بھی تازہ پھول نظر نہیں آئے..."

"ارے یار تیری قسم، دوستوں کی بات ہو رہی ہے۔" جہانگیر نے بے پروائی سے کہا۔ وہ اپنی اور منصور کی عمر کے فرق کا پورا پورا فائدہ اٹھانے کے موڈ میں تھا۔ "تو تو اپنا رشتے دار ہے۔ ماموں بننے کی خوشی میں کون سالا ہار لاتا ہے!"

منصور نے خفت مٹانے کے لئے دوبارہ گلاس اٹھالیا۔

"یہ تحفہ ابھی تک یہیں ہے؟" پھولوں کی تھیلی پہ نظر پڑتے ہی جہانگیر نے غصیلے لہجے میں کہا۔ "جاؤ! سلمیٰ کو اپنے ہاتھوں سے یہ ہار پہنا کر آؤ، اسے گلاب اور موتیا دونوں ہی بہت پسند ہیں۔"

"تم ہی لے جاؤ یا منصور کو دے دو۔ ابھی اسے آرام کی ضرورت ہے۔ میری وجہ سے وہ بے آرام ہوگی۔"

"تم میں اور منصور میں عمر کے علاوہ کیا فرق ہے؟ میں کہتا ہوں، جاؤ!"

مجھے مجبوراً اپنی جگہ چھوڑنا پڑی بصورت دیگر وہ مجھ سے الجھنے پر آمادہ ہو سکتا تھا۔

سلمیٰ کی خواب گاہ کا دروازہ کھلا ہوا تھا۔ ولادت کے عمل سے تازہ تازہ گزری ہوئی کسی خاتون کا قرب کبھی بھی خوشگوار ثابت نہیں ہوتا۔ اسی لئے اس وقت مجھے اخلاقی اقدار کا پورا پورا خیال تھا۔ میں نے دیوار کی اوٹ میں رہتے ہوئے آہستہ سے سلمیٰ کو آواز دی تو اس نے میری آواز پہچان کر فوراً ہی مجھے اندر بلا لیا۔

وہ مسہری پہ چادر اوڑھے ہوئے دراز تھی۔ چہرے پہ نمودار ہونے والی ہلکی سی نقاہت نے اس کی دلکشی کو چار چاند لگا دیئے تھے لیکن وہ چاروں چاند بھی اس خسارے کو پورا نہیں کر سکتے تھے جو میرے اعصاب پہ بری طرح مسلط تھا۔

اس نے مسکرا کر میرا استقبال کیا تو اس کی آنکھوں میں ناقابل فہم چمک ابھر آئی جیسے مجھ سے اپنے کسی کارنامے پہ داد کی خواہاں ہو۔ میں نے پھرتی کے ساتھ تھیلی سے ہار نکالا اور بڑھ کر اس کے سرہانے رکھ دیا۔

اس ملاقات کو مختصر ترین کرنے کے لئے میں نے اسی لمحے میں اس کے پہلو میں چادر کا کونہ سرکا کر، سوئے ہوئے نومولود کو دیکھا اور اس کے آرام کے بہانے فوراً ہی چادر کا کونہ چھوڑ دیا اور سلمیٰ کو بیٹے کی ولادت کی لفظی مبارکباد دیتا ہوا الٹے قدموں پسپا ہونے لگا۔

"ہسپتال میں تم ایک دن بھی مجھے دیکھنے نہیں آئے؟" سلمیٰ نے محبت آمیز لہجے میں شکوہ کیا۔ اس طرح اس نے میری پسپائی کی راہ روکنے کی ایک خفیف سی کوشش کی تھی۔

"میں شرمندہ ہوں لیکن میں مجبور تھا۔" میں نے نظریں جھکا کر ادب سے کہا۔ "میٹرنٹی ہوم میں قدم رکھتے ہوئے مجھے

ہوگا۔"

"آؤ آؤ۔ دفتر کے ماحول سے نکل کر جولیا کا دماغ خوب چل رہا ہے۔ یہ ابھی ابھی بڑے اچھے چٹکلے سنا رہی تھی۔" جہانگیر نے اپنے برابر میں میرے لئے جگہ بناتے ہوئے کہا۔

"جولیا اچھی اور خوبصورت لڑکی ہے" میں نے جہانگیر کے موڈ سے شہ پاکر جولیا کی تعریف کرتے ہوئے کہا "لیکن میں اس کے فرائض منصبی میں مداخلت کرنا پسند نہیں کروں گا۔ میں منصور کے پاس بیٹھ جاتا ہوں۔"

"اوہ تو آزیبی صاحب!" جولیا ہنستے ہوئے اپنے لچکیلے وجود کو لہرا کر بولی "میں ڈیوٹی پر نہیں ہوں۔ یہ تو میری سوشل کال ہے۔ میں باس کی مسز کو گھر آنے پر مبارک باد دینے آئی ہوں۔"

"اور بچے کی مبارک باد؟" میں نے منصور کے قریب بیٹھتے ہوئے جارحانہ لہجے میں پوچھا۔

"وہ تو میں اسپتال میں ہی دے آئی تھی" اس کی ہنسی رکتے رکتے پھر تیز ہو گئی۔ وہ بھی ان عورتوں میں سے تھی جو اپنی ذات میں دلچسپی لینے والے کسی بھی مرد کو ہاتھوں ہاتھ لینا معیوب خیال کرتی ہیں اور ان کو حسب توفیق اپنے وجود کے قرب سے بہرہ ور کر کے حقوق العباد ادا کرنے کی مسرت سے سرشار رہتی ہیں۔ ایسے جمالی بیٹھ کر بس گل اور بیری برسانے کی عادت ہوتی ہے۔ کسی کی بدبختی کی وجہ سے پتھر اٹھانے کی نوبت آجائے تو اس کے لمس ہی سے ان کی انگلیاں فگار ہو جاتی ہیں۔

"منصور کو کیا چھوڑو دو اور یہیں واپس آجاؤ" جہانگیر نے اپنے صوفے کے کشن پر ہاتھ مار کر اپنا فرمان دہرایا۔

"یار! اس بے چارے کو بھی تو کمپنی کی ضرورت ہے" میں نے بے تکلفی کے ساتھ منصور کے شانے پر ہاتھ رکھ کر کہا "تم جولیا سے باتیں کرتے رہو۔ میں منصور سے کچھ توانائی لے لیتا ہوں۔"

"آپ جہانگیر بھائی کی بات سن لیں۔ مجھے تنہائی سے کوئی فرق نہیں پڑتا" منصور نے خشک لہجے میں کہا اور اپنے بارے میں میری ساری امیدوں پر پانی پھیر دیا۔

"منصور اپنی ذات کے خول میں مست رہتا ہے۔ اسے خاموشی کے ساتھ پینے دو۔ منظور ماموں کے سامنے بے چارے کا ذہن خشک ہو کر رہتا ہے۔ مزاج پوچھنے یہاں آتا ہے تو دل بھر کر پیتا ہے۔ واپس جائے گا تو پھر مہینوں بوتل کو ترس جائے گا۔ وہاں بیٹھ کر تم اس کے ساتھ کوئی بھلائی کرنے کے بجائے اس کے سرور میں خلل ڈالو گے" جہانگیر نے ہنستے ہوئے کہا "میرے لئے یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ منظور ماموں، منصور کے باپ رہے ہوں گے۔"

"لیکن یہ شخص صرف شراب پی کر کیا کرتا ہے؟ سرور میں آنے کے بعد تو بڑی شدت سے کسی نرم و نازک ساتھی کی ضرورت سر ابھارنے لگتی ہے۔ کوئی اور نہ ملے تو مجبوری کے عالم میں آدمی کسی گدھے کے گلے میں ہی باہیں ڈال کر شاعری شروع کر دیتا ہے" میں نے جہانگیر کے برابر میں جگہ سنبھالتے ہوئے دھیمے لہجے میں کہا۔

جولیا اردو بہت اچھی طرح سمجھ اور بول لیتی تھی لیکن بولنے کے معاملے میں تذکیر و تانیث اور الفاظ کے استعمال کے بارے میں دلچسپ غلطیاں کرتی رہتی تھی۔ میری بات سن کر اس کے لبوں پر گہری مسکراہٹ نمودار ہوئی لیکن وہ ضبط سے چپ رہی۔

"یہ صرف شراب پی کر اور کچھ نہیں کرتا" جہانگیر نے مجھے آگاہ کیا۔

"نشے میں آکر کچھ نہ کچھ تو کرتا ہی ہوگا۔ ورنہ نشے کا مقصد کیا ہوتا ہے؟"

"نشہ مقصد بھلانے کے لئے کیا جاتا ہے۔ گھر پر رہتا ہے تو اس کے والد اپنی سخت گیری کی وجہ سے اسے سب کچھ بھلائے رہتے ہیں۔ ان کی زد سے باہر نکل آتا ہے تو اپنی قابل اللہ ہی برقرار رکھنے کے لئے بوتل کی گردن ناپنا شروع کر دیتا ہے۔ جب نشہ بہت گہرا ہو جاتا ہے تو یہ ٹھنڈی ٹھنڈی نیند سو جاتا ہے۔"

"یعنی یہ صرف سونے کے لئے شراب پیتا ہے؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"ایک لحاظ سے تمہارا یہ خیال بھی سو فیصدی درست ہے" اس نے مجھ سے اتفاق کیا۔

"پھر تو یہ بہت مہنگا شوق ہے۔ سونے کے لئے تو ایک آدھ روپے کی کوئی خواب آور گولی بھی لی جا سکتی ہے۔ جب تک بہک کر گلہ نہ کیا جائے، شراب نوشی کا لطف ہی نہیں آسکتا۔"

"تم اس کی ذات میں اتنی دلچسپی کیوں لے رہے ہو؟" اس نے مجھے گھورتے ہوئے پوچھا۔

"تنہائی میں بتاؤں گا" میں نے جولیا کی طرف دیکھتے ہوئے معنی خیز لہجے میں کہا۔

"تمہیں معلوم نہیں کہ یہ میری نائب قابل اعتماد سیکرٹری بھی ہے۔ تم اس کے سامنے کھل کر بات کر سکتے ہو" جہانگیر نے کہا لیکن جولیا عقل مند عورت تھی اور میری بات سنتے ہی اپنی جگہ چھوڑ چکی تھی۔

"بدمزگی کی ضرورت نہیں" میں نے موقع کی نزاکت کو سمجھتے ہوئے فوراً ہی مصالحت کروا دینا لیا اور منصور سے بولا۔ "بات صرف اتنی سی ہے کہ میں نے جہانگیر سے رانی پور پہنچنے کی خواہش کا اظہار کیا تھا۔"

"ضرور ضرور!" منصور کی آواز میں پہلی بار زندگی اور گرمجوشی کی ہلکی سی رمق پیدا ہوئی "مجھے یقین ہے کہ ابا جان آپ سے مل کر بہت خوش ہوں گے۔ وہ جہانگیر بھائی کے بچوں کی بھی بہت عزت کرتے ہیں آپ تو پھر ان کے جگری دوست ہیں۔"

اس کی زبان سے وہ بے محل مثال سن کر میرے منہ کا ذائقہ تلخ ہو گیا لیکن میں نے یہ بھانپ لیا تھا کہ اس نے کسی ارادے کے بغیر اپنی بلک میں وہ ناشائستہ مثال دے ڈالی تھی۔

"ان کے ساتھ ایک دو اور لوگ بھی ہوں گے۔ چند روز تک سیر و تفریح کرنے اور شکار کھیلنے کے بعد یہ واپس آ جائیں گے۔ تم انہیں ساتھ لے کر کب تک یہاں سے روانہ ہو سکتے ہو؟"

"جب آپ حکم دیں، جہانگیر بھائی!" اس کا لہجہ اتنا ادب آمیز تھا جیسے وہ اپنے ابا جان کے کسی نائب سے مخاطب ہو "میں یہاں ابا جان کی طرف سے مبارک باد کا پیغام لے کر آیا تھا کسی بھی وقت واپس جا سکتا ہوں۔"

"شاباش!" جہانگیر کی بگڑی ہوئی انا کو اس جواب سے قرار مل گیا۔

"تم کہاں ٹھہرے ہوئے ہو؟" میں نے منصور سے مخاطب ہو کر نرم لہجے میں پوچھا۔ اس وقت تک وہ مجھے یک لخت قابل رحم اور مظلوم نظر آنے لگا تھا۔

"ہوٹل میں ہوں لیکن سلمٰی باجی نے یہیں روک لیا تھا۔"

"میں اپنا پروگرام طے کر کے فون کروں گا۔ میرا خیال ہے کہ رات کو سفر کرنا مناسب نہ ہوگا۔ اس لیے ہم شاید کل صبح رانی پور کے لیے روانہ ہو جائیں گے۔ میں کسی جیپ کا بندوبست کر لوں گا۔"

"سفر لمبا اور راستے خراب ہیں۔ تکان ہو جائے گی۔" منصور معقول باتیں کرنے لگا تھا "رانی پور تک ٹرین کا سفر ہی بہتر رہے گا۔ وہاں ہمارے پاس کئی گاڑیاں ہیں۔ آپ کو جیپ بھی مل جائے گی۔"

"رانی پور سے کوٹ مندو کا فاصلہ کتنا ہوگا؟" میں نے سرسری لہجے میں پوچھا۔

"کوٹ مندو؟" اس نے چونک کر دہرایا پھر سر جھکا کر بولا "سارا ہی کچا راستہ ہے، جیپ کے ذریعے تین چار گھنٹے کا راستہ ہوگا۔ وہاں کیا کام ہے آپ کو؟"

"کچھ بھی نہیں... سنا ہے کہ وہ ایک خوبصورت سرحدی گاؤں ہے۔"

اس نے یوں میری طرف دیکھا جیسے میں نے کوئی احمقانہ بات کہہ دی ہو پھر خوابیدہ لہجے میں بولا "کوٹ مندو میں آپ کو صرف بھوک، غربت اور افلاس کے سائے لہراتے ہوئے ملیں گے۔ آپ میلوں پیدل چلتے چلے جائیں، ریت اور ریت میں اگی ہوئی بے نور جھاڑیوں کے علاوہ کچھ نظر نہیں آئے گا۔ چیتھڑوں میں ملبوس بچے بھیک ملنے کی امید میں سراپا سوال بنے نظر آتے ہیں اور کہیں کائی زدہ کچے جوہڑوں پر کتے اور انسان ایک ساتھ نہاتے ہوئے ملتے ہیں۔ برسات میں بھر جانے والے یہی جوہڑ سال بھر علاقے کے جانوروں اور انسانوں کی آبی ضروریات کو پورا کرتے ہیں۔ یہی پانی وہ پیتے ہیں اور اسی میں نہاتے ہیں۔ زندگی کے ان مظاہر میں خوبصورتی تلاش کرنا بڑے دل گردے کا کام ہے۔ کوٹ مندو تو سال بھر ریتلی آندھیوں کی زد میں آیا رہتا ہے۔ وہاں ملا سرکار نہ ہوتا تو لوگ نہ جانے کتنا عرصہ پہلے وہ گاؤں چھوڑ کر سرحد سے پیچھے کسی بہتر علاقے میں خیمہ زن ہو گئے ہوتے!"

اس کی تقریر سن کر میں حیران رہ گیا۔ وہ نرا شرابی ہی نہیں تھا بلکہ اس کے اندر ایک حساس انسان بھی موجود تھا جسے شاید اس کے باپ کی سختیوں نے بے رحمی سے کچل کر رکھ دیا تھا۔ اس سے بھی بڑھ کر حیرت کی بات یہ تھی کہ کوٹ مندو کے حوالے سے وہ ملا سرکار کے وجود سے بھی باخبر تھا جس کا مطلب تھا کہ طویل ناکامیوں اور محرومیوں کے بعد آخر کار قدرت نے مجھے بالکل صحیح راہ پر ڈال دیا تھا اور میں بہت جلد ملا سرکار کے گریبان پر ہاتھ ڈال سکتا تھا۔

"یہ کوٹ مندو تمہیں کیسے یاد آ گیا؟" جہانگیر نے مشتبہ لہجے میں مجھ سے سوال کیا۔

میں نے منصور کی نظر بچا کر جہانگیر کو آنکھ ماری اور منصور سے پوچھا "یہ ملا سرکار کون ہے؟"

"کوٹ مندو کا بہت بڑا برگزیدہ اور خدا ترس انسان ہے۔ لوگ کہتے ہیں کہ وہ خود بھوکا رہ کر اپنے گاؤں کے بھوکے کتوں اور بلیوں کو اپنا کھانا کھلا دیتا ہے۔ وہ شروع سے ہی کوٹ مندو میں مقیم ہے اور اپنی جھونپڑی سے کہیں اور جانے پر آمادہ نہیں ہوتا۔ پورے علاقے میں اس کے ہزاروں معتقد ہیں جن کا سلسلہ سرحد پار تک پھیلا ہوا ہے۔ آنے والے اس کے لیے نذرانے لاتے ہیں جو وہ گاؤں والوں میں تقسیم کر دیتا ہے اور خود مسجد کی امامت کے صلے میں ملنے والے صدقہ اور خیرات کے کھانے پینے پر گزارہ کرتا ہے۔ اس کی ذات کی ان برکتوں سے کوٹ مندو کے باسی علاقے کے دوسرے لوگوں سے کہیں زیادہ خوشحال ہیں۔"

"مسجد کی امامت کے ساتھ وہ پیری فقیری بھی کرتا ہوگا؟" میں نے پوچھا۔

"لوگ اسے کسی ولی کی طرح پوجتے ہیں لیکن ملا

سرکار کسی کو اپنا مرید نہیں بناتا۔ شاید وہ علاقے کے طاقت ور پیروں سے خائف رہتا ہے۔ اسے معلوم ہے کہ جس دن بھی اس کی سرگرمیاں علاقے کی گدیوں کے لئے خطرہ بنیں اسے ایک ہی دن کوٹ مندو سے اٹھوا کر کہیں اور پھینک دیا جائے گا، جب کہ اسے اپنی دھرتی کے اسی ٹکڑے سے پیار ہے جہاں وہ برسوں سے رہتا چلا آرہا ہے۔ اسے گدی یا پاپائیت سے کوئی دلچسپی نہیں، وہ لوگوں کی خدمت کرنا چاہتا ہے اور کئے جارہا ہے۔"

ملا سرکار کی کہانی میں اس کی زبانی تو سن ہی چکا تھا لیکن منصور اس کی ریاضت، عبادت اور مقبولیت کی جو کہانی سنا رہا تھا، وہ میرے لئے طلسم ہوشربا سے کسی طرح کم نہیں تھی۔

بیسویں صدی کے اس ترقی یافتہ دور میں جب انسان خلا سے دور دراز سیاروں کی خبریں لا رہا تھا، یہ بات قابل یقین نظر نہیں آرہی تھی کہ ایک غیر ملکی ایجنٹ اور تخریب کار اپنے پڑوسی ملک میں ایسا روپ دھار کر بیٹھ گیا ہو کہ اس کے ارد گرد رہنے والے اس کی ذات کے سحر میں گرفتار ہو کر اندھے اور بہرے ہو گئے ہوں۔

ملا سرکار میری نگاہوں میں غدار، خونی، سازشی اور مکار تھا۔ کوئی جرم ایسا نہیں تھا جو اس کے کھاتے میں شامل نہ ہو اور اب وہ غیر قانونی اسلحہ، مقامی ڈاکوؤں اور سرحد پار سے آئے ہوئے دہشت گردوں کی مدد سے اس پورے علاقے کو خاک و خون میں نہلا دینے کے منصوبے بنا رہا تھا جہاں وہ ایک مدت سے امن و اخوت اور بھائی چارگی کی تبلیغ کرتا چلا آرہا تھا۔

"تم نے میرے دل میں اس سے ملنے کا اشتیاق پیدا کر دیا ہے۔" میں نے کہا۔

"وہ اپنے لوگوں میں مگن رہتا ہے۔ اجنبیوں کو مشکل ہی سے اس کے سامنے شرف باریابی ملتا ہے۔ عقیدت مندوں کی بھیڑ بھاڑ سے تنگ آکر اس نے کئی برس سے امامت بھی چھوڑ دی ہے۔ جمعہ اور عیدین کی نمازوں کے موقع پر دوسرے شہروں میں جہاں کی آبادی زیادہ ہے، آتا ہے اور عام مقتدی کی طرح نمازیں پڑھ کر واپس لوٹ جاتا ہے۔"

"امامت چھوڑی ہے لیکن باجماعت نماز تو پڑھتا ہی ہوگا؟" میں نے پوچھا۔

"پتا نہیں... سننے میں آیا ہے کہ اس کے گاؤں والے اس کی پسند اور ناپسند کا بہت خیال رکھتے ہیں۔ اب ملا سرکار کی خصوصی اجازت کے بغیر اجنبیوں کو کوٹ مندو میں داخل نہیں ہونے دیا جاتا۔ وہ کہتا ہے کہ اس طرح اس کے اعتکاف، مراقبے اور مجاہدے میں خلل پڑتا ہے۔ اب وہ دنیا داری سے بہت دور ہو گیا ہے۔"

"شادی بھی نہیں کی ہوگی؟" میں نے اس سے سوال کرتے ہوئے اس کے قریب صوفہ سنبھال لیا۔ میرے اور اس کے سوال و جواب کی نوعیت سے بھاگیر نے بھی یہ اندازہ لگا لیا تھا اس لئے گفتگو میں دخل نہیں دے رہا تھا۔

"کوٹ مندو کی ہی ایک عورت سے شادی کی ہے جس سے اس کے دو بچے ہیں۔"

"بیوی بچوں کی وجہ سے اس کی عبادت اور ریاضت میں خلل نہیں پڑتا؟"

"عبادت کے لئے اس نے بیوی بچوں سے الگ اپنی کٹیا بنائی ہوئی ہے۔"

"تم اس سے مل چکے ہو؟" میں نے اس کے خالی گلاس میں جن اور پھر ٹانک واٹر ڈالتے ہوئے پوچھا۔

"نہیں" اس نے صاف دلی سے اقرار کیا "لیکن ابا جان اس سے مل کر بہت متاثر ہوئے تھے۔"

"سرحد پار رہنے والے اس کے معتقد ہو گئے؟" میرے ذہن میں سوالات کا جوالا مکھی ابل رہا تھا۔

"نیک لوگوں کی شہرت سرحدوں کی پابند نہیں ہوتی بلکہ خود نئی سرحدیں بناتی ہے۔" اس کی زبان سے وہ دور رس اور ذو معنی تبصرہ سن کر میں ہکا بکا رہ گیا۔

"ملا سرکار کبھی کبھار ان سے ملنے بھی جاتا ہوگا؟" میں نے سوال کیا۔

"وہ کہیں نہیں جاتا۔ سرحد پار سے اس کے معتقد لمبی گاڑیوں میں اس سے ملنے آتے ہیں اور اس کی قدم بوسی کر کے واپس چلے جاتے ہیں۔ زیادہ تر نذرانے وہی لوگ دیتے ہیں۔ کمال کی بات یہ ہے کہ ان میں ہندو بھی ہوتے ہیں۔"

"لیکن ادھر کی سرحدیں برسوں سے بند پڑی ہوئی ہیں، وہ کوٹ مندو کیسے آتے ہیں؟"

"کوٹ مندو سرحد سے دو سو میل دور ہے۔ رینجرز کو بھی ملا سرکار کے عقیدت مندوں کا علم ہے۔ دور دراز سے آنے والوں کی والہانہ عقیدت اور ان سے ملنے والے تحفوں سے متاثر ہو کر انہیں چند گھنٹوں کے لئے چھوڑ دیا جاتا ہے۔ سب جانتے ہیں کہ عقیدت کے مارے بے ضرر لوگ ہوتے ہیں، اپنی نظروں کی پیاس بجھا کر واپس چلے جاتے ہیں۔ ان کا مقامی آبادی سے بھی کوئی تنازع نہیں ہوا، نہ ہی سیاست پر کسی سے کوئی بات کرتے ہیں۔"

میرا بنایا ہوا گلاس خالی کرتے ہوئے منصور کے اعصاب پر سستی طاری ہونے لگی اور بار بار آنکھیں پھاڑ کر نیند کو بھگانے کی کوشش کرنے لگا۔ ایسی حالت میں اسے اپنے ذہن پر زور دینے پر مجبور کرنا ظلم ہوتا اس لئے میں نے اسے اس کے حال پر چھوڑ دیا اور اس کے پاس سے اٹھ کر جاوید کے پاس آگیا۔

منصور سے ہونے والی گفتگو نے میرے ذہن پر

پیشہ بہت سے پردے چڑھائے جاتے تھے۔ جدید زمانے کے سیکرٹ ایجنٹ عموماً عیاشیوں کے دلدادہ اور آرام طلب پائے جاتے تھے جن کی قدرے مبالغہ آمیز کردار نگاری جیمز بانڈ کی فلموں میں عام طور پر نظر آتی ہے۔ جدید وسائل سے بھرپور استفادے کے لئے عام طور پر بڑے شہر ہی ان کی کارروائیوں کا مرکز بنتے ہیں لیکن ملا سرکار کا طریقہ کار ان سب سے مختلف اور غیر روایتی نظر آرہا تھا۔

عیاشیاں کرنے کے بجائے وہ نفس کشی سے کام لے کر ملک کی خدمت کر رہا تھا۔ شہروں کے جدید تکلفات کے بجائے کوٹ مندو کے ایک جھونپڑے میں موسم کی سختیاں جھیلنے کے ساتھ خاک پھانک رہا تھا اور حقیقی عقیدت مندوں کے حلقے میں شامل اپنے کارندوں کو ڈنکے کی چوٹ پر کنٹرول کر رہا تھا۔

شاید اس نے کوٹ مندو کے اپنے نام نہاد آستانے کے ذریعے ہی علاقے کے ڈاکوؤں، رسّہ گیروں اور دہشت گردوں سے اپنے گرگوں کے مراسم قائم کرائے تھے اور خود ہر قسم کے شکوک و شبہات سے بالاتر رہ کر مہاتما بنا بیٹھا تھا۔ اس کے خاص آدمیوں کے علاوہ کسی کو اس کی اصلیت کا علم نہیں تھا۔ یہ بات ہر قسم کے شبہے سے بالا اور بالکل یقینی تھی کہ ملا سرکار کوٹ مندو میں بیٹھ کر صرف ٹرانسمیٹر کے ذریعے ہی اپنے ان کارندوں سے رابطہ کر سکتا تھا جو صوبے کے دور دراز علاقوں میں اور سرحد پار پھیلے ہوئے تھے۔ زبانی پیغام رسانی کے علاوہ جب اسے سرحد پار سے کوئی چیز لانی یا لے جانی ہوتی تھی تو اس کے آدمی سرحد پار کے عقیدت مندوں کا روپ دھار کر اس سے ملنے آجاتے تھے اور مطلوبہ لین دین کرکے خاموشی کے ساتھ واپس لوٹ جاتے تھے۔

میری نگاہ میں وہ تمام کڑیاں ایک ہی لڑی کا سلسلہ تھیں لیکن کسی خفیہ ادارے کے اعلیٰ اہل کاروں کو اپنی اس سنسنی خیز کہانی کا یقین دلانا میرے لئے محال تھا۔ میں نے جو کچھ دیکھا یا محسوس کیا تھا اس کے بارے میں میرے پاس کوئی ثبوت نہیں تھا۔ ان دنوں جب ملا سرکار کراچی آکر اپنی سازشوں کو پروان چڑھا رہا تھا تو عین ممکن تھا کہ کوٹ مندو والے سادہ لوح لوگ اسے اپنی کٹیا میں چلہ کشی سمجھ رہے ہوں اور اس کے اعتماد کے چند افراد اس کی خالی کٹیا کے باہر پورے ادب اور احترام سے اس کی حفاظت کر رہے ہوں تاکہ کوئی اچانک اندر گھس کر ملا سرکار کے گاؤں سے غائب ہونے کا راز فاش نہ کر سکے۔ ان حالات میں کوٹ مندو کے مکین حلفیہ بیانات دے سکتے تھے کہ ملا سرکار نے ایک لمحے کے لئے بھی گاؤں نہیں چھوڑا تھا۔

ملا سرکار... ایک مسلمہ سیکرٹ ایجنٹ تھا لیکن قانون کے کماحقہ تقاضوں سے اس پر ہاتھ ڈالنا ناممکنات میں سے تھا۔

اگر ایک بار بھی اس سے چھیڑ چھاڑ کرکے اسے اگلے کسی موقع پر رنگے ہاتھوں گرفتاری کے لئے چھوڑ دیا جاتا تو وہ ہر ایک کی آنکھوں میں دھول جھونک کر ہمیشہ کے لئے سرحد پار کرکے روپوش ہو سکتا تھا۔

اس قصے کا سر کچلنے کی واحد حکمت عملی یہی تھی کہ ملا سرکار کو اس کی اپنی کچھار میں بے فکر رہنے دیا جاتا اور باقاعدہ تیاریاں مکمل کرکے پہلے ہی وار میں اسے جہنم واصل کر دیا جاتا۔ لیکن منصور کی سنائی ہوئی کہانیوں نے میرے دل میں غزالہ کے بارے میں تردد پیدا کر دیا تھا۔ منصور سے بات ہونے سے پہلے تک میرا یہ خیال تھا کہ ملا سرکار کوٹ مندو میں کسی عالیشان حویلی میں محافظوں کی فوج ظفر موج کے حصار میں رہتا ہوگا اور اپنے ساتھ غزالہ کو بھی وہیں لے جا کر حویلی کے کسی کمرے میں قید کر دے گا اور جب میں اسے گھیر کر اس کا تیا پانچا کروں گا تو غزالہ خود بخود میری تحویل میں آجائے گی لیکن منصور کے بیان کے مطابق ملا سرکار نے کوٹ مندو میں بالکل سادہ اور درویشانہ انداز رہائش اختیار کیا ہوا تھا جس میں کسی کو اس کی مرضی کے خلاف قید میں رکھنا محال تھا۔

گھاس پھوس کے جھونپڑے کسی بھی آبادی میں کسی کا نجی قید خانہ نہیں بن سکتے۔ اگر ملا سرکار غزالہ کو رات کے اندھیرے میں کسی سواری میں وہاں لے جانے میں کامیاب ہو بھی جاتا تو غزالہ کی چیخ و پکار کسی بھی وقت ملا سرکار کے لئے ایک سنگین مسئلہ کھڑا کر سکتی تھی اور گاؤں میں اس کی نیک نامی خطرے میں پڑ سکتی تھی۔

غزالہ کو اس ویران گاؤں میں قید رکھنے کی ایک ہی صورت تھی کہ ملا سرکار اسے مستقل بے ہوشی کی حالت میں اس کٹیا میں ڈال دیتا جہاں دوسروں کو داخلے کی اجازت نہیں تھی اور وہ خود اندر بند ہو کر عبادت و ریاضت کا ڈھونگ رچانے میں مصروف ہو جاتا تھا۔ اس کے علاوہ کوئی اور صورت میری نگاہ میں نہیں آتی تھی۔

کوٹ مندو میں ملا سرکار کے کھلے کھاتے کی روشنی میں یہ بھی ممکن تھا کہ وہ اس سفر میں اپنے ساتھ لے جانے کے بجائے کراچی میں ہی اپنے کسی آدمی کی تحویل میں چھوڑ دیتا تاکہ اسلحے کی اگلی کھیپ لیتے ہوئے غزالہ کو وہیں کے ویرا کے حوالے کر دیا جاتا لیکن بدقسمتی سے کراچی میں ملا سرکار کا کوئی ایسا آدمی میرے علم میں نہیں تھا جس پر انحصار کرتے ہوئے میں اس کا پیچھا کرنے کا ارادہ ملتوی کر دیتا اور شہر میں رہ کر ہی غزالہ تک رسائی حاصل کر لیتا۔

"شاید اب تم اس کی راہ پر لگ گئے ہو۔" جہانگیر مجھ سے کہہ رہا تھا۔ "کیا بلیک کیٹ ملا سرکار کا بنا ہوا ہے؟"

"یہ بات ثابت ہو چکی ہے ورنہ مجھے اتنی لمبی دوڑ لگانے کی کیا ضرورت تھی؟"

"اس کا مطلب یہ ہوا کہ آخری معرکہ کوٹ منڈو میں ہی ہوگا؟"

"آثار سے تو یہی ظاہر ہو رہا ہے۔ اس سے آگے مقدر کی بات آجاتی ہے۔"

"وہ ہاتھ آگیا تو غزالہ بھی خود بخود آزاد ہو جائے گی؟" اس کا لہجہ پرامید تھا۔

"بس یہی ایک الجھن کھڑی ہو گئی ہے۔ اس پر کچھ غور کرنا پڑے گا۔"

اسی وقت فون کی گھنٹی بجی اور جہانگیر نے لپک کر ریسیور اٹھا لیا۔

"اوہ! ویرا! تم کہاں سے بول رہی ہو؟" دوسری طرف سے آواز سن کر وہ چونکا تھا۔

اس کی گرم جوشی کے جواب میں جو کچھ کہا گیا' وہ شاید کچھ خوشگوار نہیں تھا کیونکہ اس نے برا سا منہ بنا کر مجھے اطلاع دی کہ ویرا کی وہ فون کال میرے لئے تھی۔

"میں اپنے کام سے فارغ ہو گئی ہوں اور اب فلیٹ واپس جا رہی ہوں" میری آواز سن کر اس نے بلا تمہید کہا۔ اس کی آواز میں کوئی ایسی خاص بات تھی جس نے مجھے چونکا دیا۔

"اس نے فہرستیں دے دی ہیں؟" میں نے محتاط لہجے میں پہلا سوال کیا۔

"وہ پھاٹک پر لگے ہوئے لیٹر بکس میں لفافہ ڈال گیا تھا۔ فون پر اس کا پیغام ملنے پر میں نے وہ لفافہ نکال لیا۔ اس میں تمام فہرستیں موجود ہیں۔ آج وہ چند روز کے لئے باہر جا رہا ہے۔"

"اس نے یہ نہیں بتایا کہ وہ کہاں جا رہا ہے؟" میں نے اضطراری لہجے میں سوال کیا۔

"یہ باتیں وہ مجھے کیوں بتانے لگا؟" فون پر اس کی غراتی ہوئی آواز ابھری۔

"اس سے نمٹ کر تمہیں فلیٹ ہی جانا تھا تو تم نے یہاں فون کیوں کیا ہے؟"

"کیوں؟ کیا میرے فون کرنے پر کوئی پابندی ہے؟" اس وقت وہ چڑچڑی ہو رہی تھی۔

"ہرگز نہیں۔ میں تو صرف یہ جاننا چاہتا ہوں کہ تمہاری اس فون کال کا مقصد کیا ہے؟ تم معمول سے ہٹ کر بلاوجہ ہی کوئی کام کرنے کی عادی نہیں ہو اس لئے میں الجھن میں ہوں۔"

"پہلے میں نے فلیٹ پر فون کیا تھا۔ سلطان شاہ نے بتایا کہ تم یہاں ہو تو میں نے یہاں فون کر لیا۔ میں فون پر ساری باتیں نہیں کر سکتی۔ تم بھی جلد از جلد فلیٹ پر پہنچنے کی کوشش کرو۔"

"کوئی ایسی بات تو نہیں ہے جو ہمیں کراچی میں رکنا پڑے؟"

"نہیں۔ ایسی کوئی بات نہیں ہے۔" اس نے پ[illegible] اعتماد کے ساتھ کہا تھا۔

"تو پھر یہ بات ذہن میں رکھنا کہ صبح ہم کو [illegible] پور روانہ ہونا ہے۔"

"یہ روانی پور کیا بلا ہے؟" پاکستان سے خاصی حد تک واقف ہونے کے باوجود وہ نام اس کے لئے نیا تھا۔

"اس گاؤں کے نزدیک ایک شہر ہے۔ وہاں جہانگیر [illegible] ایک رشتے دار رہتا ہے۔"

"ٹھیک ہے۔ تم اپنا پروگرام طے کر لو۔ میں صبح [illegible] رہوں گی۔"

"کیا بات تھی؟" میں فون کا سلسلہ منقطع کر کے پلٹا تھا کہ جہانگیر نے سوال داغ دیا۔

"وہ روانگی کا پروگرام جاننا چاہ رہی تھی" میں نے [illegible] ٹال دیا۔

اس وقت تک منصور صوفے پر بیٹھے ہی بیٹھے اونگھ[illegible] ہو چکا تھا۔

"اسے ہوٹل سے فارغ کر کے یہاں بلا لو۔ ہم لوگ [illegible] ہی آجائیں گے اور اسے ساتھ لے کر ریلوے اسٹیشن [illegible] جائیں گے" میں نے جہانگیر سے کہا "ہماری کار تم[illegible] ڈرائیور واپس لے جائے گا۔"

"میں منصور صاحب کو فون کئے دیتا ہوں کہ تم لوگ [illegible] وہاں پہنچ رہے ہو۔ وہ اسٹیشن پر گاڑی بھجوا دیں گے۔ [illegible] وقت صبح فون کر کے کنفرم کر دوں گا۔"

میرا وہاں آنے کا مقصد بحسن و خوبی پورا ہو چکا [illegible] دوسری طرف ویرا نے میرا ذہن الجھا دیا تھا اس لئے میں [illegible] لوگوں سے رخصت ہو کر وہاں سے روانہ ہو گیا۔ راستے [illegible] سرکار کے پراسرار اور پیچیدہ کردار پر غور کرتا رہا جو [illegible] حد تک اپنے وطن کا وفادار تھا اور پھر بھی آتش فشاں [illegible] دہانے پر بیٹھا ہوا تھا۔

میں سست رفتاری سے کار ڈرائیو کرتا رہا اس لئے فلیٹ میں داخل ہوا تو ویرا مجھ سے پہلے وہاں موجود تھی [illegible] اس کا چہرہ بہت گمبھیر نظر آ رہا تھا۔ اس وقت تک اس [illegible] سلطان شاہ سے بھی کوئی بات نہیں کی تھی اس لئے وہ بھی مضطرب اور بے آرام سا نظر آ رہا تھا۔

"معلوم ہوتا ہے ملا سرکار نے اپنی گفتگو سے تمہیں پریشانی پر ڈال دیا ہے" میں نے اپنی نشست سنبھال کر مسکراتے ہوئے ویرا سے کہا۔ وہ اپنا سر اثبات میں ہلا [illegible]

"میرا بھی یہی اندازہ ہے۔ معاملہ کچھ گڑبڑ [illegible] ہوتا ہے" اسے خاموش پا کر سلطان شاہ نے تبصرہ کیا۔

"اور تم سنو گے تو تم بھی پریشان ہو جاؤ گے۔" [illegible]

سے پتا کرو کہ یہ سینڈو کون ہے؟" ویرا بولی۔

"سینڈو!" میں چونک پڑا "میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ وہ مافیا کا کوئی رکن ہے اور دو مرتبہ مجھے فون کرکے مافیا میں شامل ہونے کی ترغیب دے چکا ہے جسے میں نے ٹھکرا دیا تھا۔" سلطان شاہ کے سامنے وہ بات پہلی مرتبہ آئی تھی اس لیے ویرا کی زبان سے سینڈو کا نام سن کر وہ بھی چونکتا نظر آنے لگا تھا۔ اسے یہ معلوم نہیں تھا کہ ایک مرتبہ فون پر سینڈو کا ذکر کرکے ویرا نے اس جھمیلے کا آغاز کیا تھا۔

"تو پھر کان کھول کر سن لو کہ اب حالات تمہیں مافیا سے مقابلے کی راہ پر لے جارہے ہیں" اس نے گہری سنجیدگی کے ساتھ کہا "ملا سرکار کو اب سینڈو کی پشت پناہی حاصل ہوتی ہے۔"

"یہ تم کس بنا پر کہہ رہی ہو؟" اس کے انکشاف نے مجھے ششدر کردیا۔

"ملا سرکار نے مجھے خود بتایا ہے۔ مال کی ڈیلوری وغیرہ کے سلسلے میں کوئی شخص سینڈو کے نام سے مجھ سے رابطہ کرے گا۔ مال اس کے حوالے کرکے ہمیں اس سے رقم لینا ہوگی۔"

"لیکن تم سینڈو کو کیسے پہچانو گی؟" میں نے اضطراری لہجے میں سوال کیا۔

"شاید سینڈو ہی اس کا کوڈ ہوگا" اس نے میری طرف دیکھتے ہوئے کہا۔

"پھر تو یہ اتفاق بھی ہوسکتا ہے۔ ضروری نہیں کہ وہ مافیا والا سینڈو ہی ہو۔ ملا سرکار نے اتفاقاً کسی بھی آدمی کو وہ کوڈ دے دیا ہوگا۔ تم مافیا سے اس کے ڈانڈے کیسے ملا سکتے ہیں؟"

"دنیا ابھی اتنی مختصر نہیں ہوئی کہ سارے جرائم کا ٹھیکہ ٹی اور مافیا کے نام چھوٹ جائے" سلطان شاہ نے میرے خیال کی تائید کرتے ہوئے کہا "ملا سرکار اور اس جیسے دوسرے مجرموں کو بھی زندہ رہنے کا پورا حق حاصل ہے۔"

"تمہاری دلیل وزنی ہے" ویرا نے اعتراف کیا "میں تو سینڈو کا نام سنتے ہی یہ سمجھ بیٹھی تھی کہ اب ملا سرکار ہمیں مافیا سے لڑوانے کے کسی منصوبے پر کام کررہا ہے۔"

"یہ لڑائی جھگڑا تو اس وقت ہوگی جب تم واقعی اسلحہ فراہم کرکے رقم وصول کرنے کا ارادہ کرلو گی۔ جب تک سینڈو تمہارے سامنے آئے گا تم ملا سرکار سے فارغ ہوچکی ہوگی۔ خاموشی سے سینڈو کو بھی ٹھکانے لگا دینا۔ منظم جرائم کی دنیا میں سب سے بڑا نام ہونے کے باوجود ہر سال دوسرے گروہوں کے مقابلے میں سب سے زیادہ آدمی مافیا کے ہی مرتے ہیں۔ ان مرنے والوں میں ایک نام سینڈو کا بھی شامل ہوجائے گا۔ اس وقت تمہارے مفروضے بے بنیاد ہیں۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" یہ کہتے ہوئے اس نے اپنے پرس میں سے ایک پھولا ہوا لفافہ نکال کر میری گود میں ڈال دیا۔

ٹائپ کیے ہوئے ان کاغذوں پر اسلحے اور گولہ بارود کی ان کھیپوں اور مقدار کی توعیت درج تھی جو ملا سرکار ٹی سے حاصل کرنا چاہ رہا تھا۔ اسلحہ اس قدر جدید، مہلک اور وافر مقدار میں تھا کہ اس کی مدد سے باقاعدہ فوج کے کئی دویژن مسلح کیے جاسکتے تھے۔ ٹینکوں اور جیپ جیسی ہلکی گاڑیوں سے فائر کیے جانے والے میزائلوں نے تباہ کاری کا متوقع دائرہ بہت وسیع کردیا تھا۔

فہرستوں کے علاوہ ایک کاغذ پر ان ٹھکانوں کی نیم خفیہ نشاندہی بھی کی گئی تھی جہاں وہ اسلحہ اور گولہ بارود ذخیرہ کیا جاتا تھا۔ مقامات کے نام فرضی تھے لیکن اضلاع کے اصل نام درج تھے جس سے پتا چلتا تھا کہ وہ لوگ سب سے زیادہ زور خیبر پور کے ضلع پر دے رہے تھے جہاں ان کے چھ اسلحہ ڈپو تھے۔ سانگھڑ میں چار اور تھرپارکر میں صرف دو خفیہ ڈپو تھے۔

"اور یہاں مال کیسے پہنچے گا؟" میں نے وہ کاغذات لفافے میں رکھتے ہوئے پوچھا۔

"ساحلی علاقے میں سینڈو مال وصول کرکے ٹرکوں میں لدوائے گا۔ وہاں سے سینڈو ہی کے مسلح دستوں کی حفاظت میں مال مقررہ ٹھکانوں کی طرف بھیجا جائے گا۔ ان ٹھکانوں تک رہنمائی کرنے کے لئے ملا سرکار اپنے آدمی دے گا۔ دراصل وہ ان ہی لوگوں کا بندوبست کرنے کے لئے کسی نامعلوم مقام کی طرف روانہ ہوا ہے۔"

"یہ تو تم نے بتادیا کہ رقم سینڈو ہی دے گا لیکن غزال کو کون تمہارے حوالے کرے گا؟"

"ملا سرکار نے میرے اس سوال کا جواب نہیں دیا۔ اس کا کہنا تھا کہ وقت آنے پر وہ اس بندوبست سے بھی مجھے آگاہ کردے گا۔ میرا اپنا اندازہ یہ ہے کہ پہلی کھیپ کی وصولی کے وقت وہ خود بھی موجود ہوگا۔"

"پہلی کھیپ!" سلطان شاہ زور سے ہنس پڑا۔ "تم تو یوں بات کررہی ہو جیسے سب کچھ اسی طرح ہونے کی تیاریاں کرلی گئی ہوں۔ کون سی کھیپ اور کہاں کی کھیپ؟ اب تو ہمیں کوٹ منصور ہی چلنا چاہیے۔"

"کوٹ منصور کی کہانیاں حیرت ناک اور ناقابل یقین ہیں" میں نے کہا۔ "ملا سرکار کو اس علاقے میں بہت بلند مقام حاصل ہے۔ تمام لوگوں کو اس کے خلاف کسی کارروائی کی بھنک بھی مل گئی تو وہ سینہ تان کر اسے اپنے حصار میں لے لیں گے۔ وہ واقعی ان سادہ لوح دیہاتیوں کا پوپ بن کر ان پر حکمرانی کررہا ہے۔"

ان دونوں کے لئے وہ اطلاعات سنسنی خیز تھیں اس لئے

میں نے منظور ماموں اور منصور کے تاثرات تعارف کے ساتھ ان کو اپنی معلومات سے آگاہ کرنا شروع کر دیا۔

میں نے سیٹھ والے معاملے میں ویرا کو ضرور ٹال دیا تھا لیکن میرے ذہن میں ایک نقش بار بار سر ابھار رہی تھی کیونکہ سیٹھ بہت حریص اور مکار شخص تھا۔ اس سے کچھ بعید نہیں تھا کہ اس نے اپنی بالائی آمدنی کی خاطر مافیا کی جانب سے سرکار سے کوئی معاہدہ کر لیا ہو' جب تک سیٹھ حبیب نیوالی روپوش رہنے پر مجبور تھا اور اس کی جگہ مافیا کی سربراہی کر رہا تھا' سیٹھ کی دال کہیں بھی نہیں گل سکی تھی اور اس کی کئی بدمعاشیوں سے واقف ہونے کے بعد میں نے پوری طرح اسے نکیل ڈال دی تھی لیکن سیٹھ حبیب نیوالی کی واپسی کے ساتھ ہی میں نے پنڈ روڈ کی چھٹی لے لی تھی اور سیٹھ سیٹھ کا منہ چڑھا آدمی تھا اس لئے اس کے بے لگام ہونے کا امکان بعید از قیاس نہیں تھا۔

اگر سیٹھ اور ملا سرکار کا کوئی گٹھ جوڑ ہو چکا تھا تو یہ ماننا پڑتا تھا کہ سارے جرائم کے ڈانڈے سمٹ کر آخر کار اپنی وصل ہی میں آ ملتے ہیں اور جرائم کی مہیب دنیا سمٹ کر ایک مختصر سی برادری تک محدود رہ جاتی ہے۔

ان دونوں کو ایک موقع پر آپس میں الجھا کر مجھے فون استعمال کرنے کا موقع مل ہی گیا اور میں نے فوری طور پر ٹریڈ لائن کے دفتر کا وہ نمبر ملایا جو تعطیلات میں اور دفتری اوقات کے بعد سوئچ بورڈ سے رہائشی علاقے میں منتقل ہو جاتا تھا۔

وہ چھٹی کا دن تھا اس لئے دوسری طرف سے سیٹھ ہی لائن پر آیا تھا۔

"زیٹی بول رہا ہوں" اس کی غراہٹ کے جواب میں میں نے درشت لہجے میں کہا۔

اس کے حواس فوراً ہی ٹھکانے پر آ گئے اور وہ خوشامدانہ لہجے میں بولا "ارے باس! تم کہاں ہو۔ تمہیں دیکھنے کو میری آنکھیں ترس گئی ہیں۔ دفتر نہیں آتے تو کبھی کبھار فون ہی کر لیا کرو۔"

"اتنی خوشامد نہ کرو۔ چیف یہ بات پسند نہیں کرے گا کہ اس کے ہوتے ہوئے تم دوسروں کو اتنا مکھن لگاؤ' ویسے بھی تم میرے مزاج سے واقف ہو ہی چکے ہو۔"

"تم یقین کرو کہ یہ مکھن بازی نہیں ہے۔ میں دل کی گہرائیوں سے تمہاری عزت کرتا ہوں" وہ گڑگڑایا۔

"یہ اسلحے والا کیا قصہ ہے؟" میں نے اسے سوچنے سمجھنے کا موقع دیئے بغیر سوال کیا۔

"کون سا قصہ باس؟" اس کی تحیر زدہ آواز میں مجھے بناوٹ محسوس نہ ہو سکی۔

"کسی سے وصول کر کے اسلحہ کہاں پہنچایا جاتا ہے؟" میں نے اپنا جارحانہ لہجہ برقرار رکھا۔

"میرے فرشتوں کو بھی علم نہیں کہ تم کس معاملے کا ذکر کر رہے ہو۔"

"مجھے توقع تھی کہ ایسا ہی ہو گا۔ آج کل اپنی آنکھیں کھلی رکھا کرو۔"

"مجھے کچھ تو بتاؤ کہ یہ سب کیا ہے؟ آج کل تو حالات سازگار ہیں اور میدان بالکل صاف ہے۔ ماسٹے کی تباہی کے بعد ویرا بھی غائب ہو گئی ہے اور اب منڈی پوری طرح ہمارے ہاتھ میں آ گئی ہے۔"

"اس پر بغلیں بجانے کی ضرورت نہیں۔ شہر میں کچھ لوگ تمہیں بدنام کرنے پر تلے ہوئے ہیں۔ تم ان سے غافل رہے تو بے خبری میں کسی بھی وقت مارے جاؤ گے" میں نے اس پر رعب جھاڑتے ہوئے۔

"اس خبر گیری پر میں تمہارا احسان مند ہوں لیکن مجھے کچھ تو بتاؤ تاکہ میں ان لوگوں پر نگاہ رکھ سکوں۔"

"نہیں!" میں نے سختی کے ساتھ کہا "اس وقت بس اتنا ہی کافی ہے۔"

"ہو سکے تو چیف سے بات کر لینا" اس نے جلدی سے کہا۔ شاید اسے ڈر تھا کہ کہیں میں اچانک ہی فون بند نہ کر دوں "تمہارے لئے روم سے کوئی اہم پیغام آیا ہوا ہے۔"

میرے دل میں اس پیغام کی نوعیت کے بارے میں تجسس بیدار ہوا لیکن میں نے فوراً ہی فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔ میں جانتا تھا کہ جلد یا بدیر سیزولان مجھے یورپ کی پر فضا وادی میں بلانا چاہتا تھا تاکہ مجھے قربانی کا بکرا بنا کر گے سربراہوں کی ثالثی سے اپنے تنازعات کو حل کر سکے اور میں اس وقت ملک سے باہر جانے کے موڈ میں نہیں تھا۔ اس وقت غزالہ کی سلامتی اور بازیابی میرے لئے اپنی زندگی' سب سے اہم سوال بنی ہوئی تھی۔

میں فون سے فارغ ہو کر ڈرائنگ روم میں پہنچا تو راتی پور کے سفر کی پیکنگ کے سلسلے میں ویرا سلطان شاہ سے بڑی طرح الجھ رہی تھی۔ وہ بہت کم سامان ساتھ لے جانے کا مشورہ دے رہا تھا اور ویرا بے سرو سامانی کے عالم میں کسی کے گھر میں مہمان بننے کے لئے آمادہ نہیں تھی۔

○☆○

منظور ماموں بہت ہی باغ و بہار شخصیت ثابت ہوئے۔ پُرجوش مہمان داری میں گاڑی لے کر وہ مقررہ وقت سے پہلے ہی اسٹیشن پر پہنچ گئے تھے۔ ہمارے ساتھ منصور موجود تھا اس لئے دونوں فریقوں کو ایک دوسرے کی شناخت میں کٹھن مرحلے سے نہیں گزرنا پڑا اور ہم ایک ہی گاڑی میں پھنس کر منظور ماموں کی مضافاتی حویلی میں پہنچ گئے۔

ان کی حویلی راتی پور کے مضافات میں کئی ایکڑ رقبے پر پھیلے ہوئے سرسبز و آباد باغ کے وسط میں واقع تھی

باغ کو آوارہ چوپایوں سے محفوظ رکھنے کے لئے اس کے گرد
پھرے اور پتھروں کی ایک دیوار سی بنی ہوئی تھی لیکن اندر
بل کھاتی ہوئی کچی سڑک سے گزرتے ہوئے ہم نے جابجا پالتو
مویشیوں کے ریوڑ دیکھے جو ستاتے' جگالی کرتے یا چرنے میں
مصروف تھے۔ اس باغ میں کئی اقسام کے ہزاروں پھل دار
درخت ادھر نظر پھیلے ہوئے تھے۔ ان کے درمیان خالی
قطعات پر کہیں پھل پھول نظر آ رہے تھے اور کہیں صرف
گھاس اگی ہوئی تھی۔ کہیں کہیں سبزیاں بھی نظر آ رہی تھیں۔

منظور ماموں کی بیوی انھیں عین عالم شباب میں داغ
مفارقت دے گئی تھیں۔ وہ تو وضع دار تھے اس لئے کبھی
دوسری شادی کے بارے میں نہیں سوچا' دوسری بیوی پھیپھیوں
کا اندازہ جہانگیر کی اس وارننگ سے ہو گیا تھا جو اس نے ویرا
کے بارے میں دی تھی۔

وہ ایک عدد جوان بیٹی اور جوان بیٹوں کے اکلوتے باپ
تھے۔ منصور سب سے چھوٹا تھا۔ کوثر اس سے بڑی تھی اور
محمود سب سے بڑا لڑکا تھا وہ راستے بھر ہم سے باتیں کرتے اور
راستے میں آنے والے تاریخی اور غیر تاریخی مقامات پر
رننگ کمنٹری دیتے آئے تھے۔ وہ عادتاً بہت خوش باش تھے۔
ان کے کسی طور طریقے سے یہ ظاہر نہیں ہوتا تھا کہ اپنی اولاد
کے حق میں وہ جابر رہے ہوں گے۔

ویرا کے ساتھ ان کا رویہ بہت باوقار اور دوستی کا رہا تھا۔
جس میں لگاوٹ نام کو بھی نہ تھی اس لئے مجھے یہ سمجھ لینا پڑا
کہ جہانگیر نے اس بارے میں مجھ سے مذاق کیا تھا یا پھر منظور
ماموں زمانے کے سرد و گرم کو دیکھے ہوئے بہت کائیاں آدمی
تھے اور منصور کی موجودگی میں کوئی بے ہودہ حرکت کر کے اپنا
بھرم نہیں کھونا چاہتے تھے۔

حویلی میں کوثر نے ملازمین کی مدد سے ہمارے استقبال کا
بھرپور انتظام کیا ہوا تھا۔ منظور ماموں کی ہدایت پر سارے
افراد اور ملازمین ڈیوڑھی میں موجود تھے جن سے تعارف کے
بعد ہمارے کمرے دکھائے گئے جن سے ملحقہ غسل خانوں میں
گرم اور ٹھنڈے پانی سے بھری ہوئی بڑی بڑی بالٹیاں پہلے
سے تیار تھیں۔

اس پرشکوہ حویلی میں بجلی موجود تھی لیکن گیس شاید بالا
ہی بالا وہاں سے گزر رہی تھی اس لئے منظور ماموں گیزر کی
نعمت سے محروم تھے اور بالٹیوں میں حسب منشا پانی ملا کر
نہانے کے عادی تھے۔

ہمارے کمرے بہت وسیع اور چھتیں اونچی تھیں۔ ہر
کمرے میں بیک وقت پوری بارات رہ سکتی تھی۔ ایسا معلوم
ہوتا تھا جیسے منظور ماموں نے جیسی فی کس ایک کمرا دے کر
مہمانوں کو قریب لانے کی شعوری کوشش کی تھی۔ وہ
کمرے بھی صرف کمرے ہی نہیں تھے بلکہ بود و باش کے لئے

اپنی اپنی جگہ پر آراستہ اور مکمل رہائشی یونٹ تھے۔

سفر کی تکان اتار پھینکنے کے لئے انھوں نے مہمان داری
کی ابتدا اسی ایک نکتے سے کی تھی۔ میں تازہ دم ہونے کے
بعد غسل خانے سے کمرے میں آیا تو ویرا کے ساتھ ہی سلطان
شاہ بھی وہاں براجمان تھا۔ وہ دونوں ہی مجھ سے پہلے فارغ
ہو گئے تھے۔

"مکان کیا' یہ تو پورا محل ہے" ویرا نے در و دیوار کا
جائزہ لیتے ہوئے تعریفی لہجے میں کہا "انھوں نے ہمیں بلاوجہ
ہی الگ الگ کمروں میں ڈال دیا ہے حالانکہ دیوان' صوفے
اور پلنگ ملا کر اسی ایک' جس میں چھ سات قد آدم بستر موجود
ہیں۔ انھیں بتا دیتا کہ ہم ایک ہی کمرے میں گزارہ کر لیں گے۔"
"بات یہ ہے کہ اب ان کمروں سے ڈر لگ رہا ہے"
سلطان شاہ نے وضاحت کی "ہر کمرے میں اتنا ساز و سامان
ہے کہ آنکھ بچا کر کوئی بھی کسی کونے کھانچے میں دبک سکتا ہے۔"

"بکواس مت کرو۔ ہم یہاں پکنک منانے نہیں' ملنگ
سرکار کو پکڑنے کے لئے آئے ہیں۔ اکٹھے رہ کر ہم ہر وقت
تبادلہ خیال کر سکتے ہیں۔ الگ الگ رہے تو تبادلہ خیال کا
موقع بھی نہیں مل سکے گا۔"

"مجھے تو ایسا معلوم ہو رہا ہے جیسے ٹرین سے اترتے ہی
ہماری کایا پلٹ ہو گئی ہو۔ ماحول اور آب و ہوا مزاج پر حاوی
ہوتی جا رہی ہے" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔

اسی وقت باہر سے منظور ماموں نے آواز لگائی اور سب
لوگ گئی لگائی وسیع میز کے گرد کرسیاں سنبھالنے لگے۔ چائے
کے ساتھ ساتھ وہاں ہلکے پھلکے لوازمات بھی تھے لیکن ان
سے زیادہ دلچسپ منظور ماموں کی باتیں تھیں۔ منصور اور
محمود میز پر ادب سے خاموش بیٹھے ہوئے تھے لیکن کوثر ویرا
کے ساتھ باتوں میں مشغول تھی۔

چائے کے بعد سب لوگ مردانہ بیٹھک میں آ گئے۔ ہر
اعتبار سے وہ کمرا ایک پرشکوہ ڈرائنگ روم تھا جہاں ایک
دیوار پر منظور ماموں کے والد کی قد آدم قلمی تصویر آویزاں
تھی۔ دیوار پر جابجا شکار کی ٹرافیاں بھی آویزاں تھیں جن کے
درمیان شیشے کے پٹوں والی نازک نازک سی الماریاں دنیا بھر
کے لوازمات سے سجی ہوئی تھیں۔

تھوڑی دیر تک وہاں حاضری لگوانے کے بعد محمود اور
منصور خاموشی سے کہیں کھسک گئے۔ منظور ماموں خشک
میوے اور حقے سے لطف اندوز ہوتے ہوئے اپنے عہد رفتہ کی
کہانیاں سنانے میں ایسے منہمک تھے کہ انھیں دونوں کی غیر
حاضری کا احساس تک نہ ہوا اور پھر مجھ سے اشارہ پا کر ویرا
بھی کوثر کے ساتھ وہاں سے اٹھ گئی۔

منظور ماموں عہد رفتہ کی یادوں سے ذرا باہر آئے تو
ایک موقع میسر آتے ہی میں نے ملنگ سرکار کا ذکر چھیڑ دیا۔ میرے

زبان سے اس کا نام سنتے ہی وہ سراپا عقیدت کے پیکر میں ڈھل گئے۔

"اس کی کیا بات ہے۔ میں نے اپنی زندگی میں ایسا درویش صفت آدمی نہیں دیکھا۔ لوگ اسے ملا سرکار کہہ کر اس کی توہین کرتے ہیں لیکن وہ اس میں خوش رہتا ہے جیسے اسے کسی بات کی پروا ہی نہ ہو۔ اس سے ملو گے تو تمہاری طبیعت بھی خوش ہو جائے گی۔ میں نے اسے کوٹ منڈی چھوڑ کر اسی حویلی کے کسی بھی حصے میں رہنے کی پیش کش کی تھی لیکن وہ اللہ کا بندہ اپنی کٹیا چھوڑنے پر کسی طرح آمادہ نہیں ہوتا۔"

"اس کے دشمنوں نے اس کے بارے میں کچھ افواہیں بھی پھیلا رکھی ہیں" میں نے اندھیرے میں تیر چھوڑا۔

"ہاں! کئی برس پہلے غلغلہ اٹھا تھا کہ وہ کوئی جاسوس ہے جو بھیس بدل کر وہاں چھپا ہوا ہے لیکن اب وہ باتیں پرانی ہو گئیں۔ لوگ ان قصوں کو بالکل بھول چکے ہیں" میرا تیر نشانے پر بیٹھا تھا۔

"موقع ملا تو ہم لوگ کل ادھر کا چکر لگائیں گے" میں نے بڑے اشتیاق بھرے لہجے میں کہا۔

"کل کچہری میں میری ایک پیشی ہے۔ کسی دن میرے ساتھ چلنا، وہ مجھے پہچانتا ہے۔ اکیلے گئے تو شاید اس سے ملاقات کرنے میں بھی کامیاب نہیں ہو سکو گے" منظور ماموں نے مشفقانہ لہجے میں کہا۔

"بعد میں آپ کے ساتھ بھی چلے جائیں گے" سلطان شاہ نے معصومانہ لہجے میں کہا "سارا دن یہاں پڑے پڑے اکتا جائیں گے۔ ہمیں کرنا ہی کیا ہے۔ جیپ مل گئی تو ادھر ہو آئیں گے۔"

منظور ماموں نے ایک جاندار قہقہہ لگایا اور بولے "بھلے مانس، یہ حجرے اور حویلیاں تو اللہ نے سونے اور آرام کرنے کو دی ہیں۔ تمہارے دو تین دن تو باغ دیکھنے میں ہی صرف ہو جائیں گے۔ یہ نہ سمجھنا کہ میں تمہیں روک رہا ہوں۔ جب چاہو جیپ نکلوا سکتے ہو۔ اگر ضرورت سمجھو تو ڈرائیور اور ایک آدھ ملازم کو بھی ساتھ لے لینا۔ یہ تمہارا اپنا گھر ہے۔ گھر سے باہر بھی تم لوگوں کو متواضع اور مہمان نواز پاؤ گے۔ ہاں، اتنا دھیان رہے کہ سورج ڈوبنے سے پہلے گھر لوٹ آنا۔"

"اجازت ہو تو ہم تینوں کسی ایک ہی کمرے میں منتقل ہو جائیں۔ ان بڑے بڑے کمروں میں رات کو ہول آنے لگیں گے" انہیں فیاضی پر آمادہ پا کر میں نے دوسرا مطالبہ پیش کر دیا۔

وہ پھر زور سے ہنسے اور بولے "ہاں بھئی، شہر کے کابکوں میں آ کر بستر پر لیٹتے ہی چاروں دیواریں نظر آنے لگتی ہیں۔ اندھیرے میں تم لوگوں کو یہاں خوف آئے گا" پھر وہ ایک دم ہی چونک کر مجھے گھورتے ہوئے سنجیدگی سے غرائے "تینوں سے تمہارا کیا مطلب ہے؟ کیا وہ لڑکی بھی تمہارے ساتھ سوئے گی؟"

"جب... بالکل ساتھ نہیں" میں ان کے تیور دیکھ کر گھبرا گیا "وہ ہمارے کمرے میں بالکل الگ بستر پر سوئے گی۔"

"اس سے تمہارا کیا رشتہ ہے؟" ان کی جلالی آنکھیں مسلسل میرے چہرے پر گڑی ہوئی تھیں۔

"کچھ بھی نہیں، وہ ہماری دوست ہے" میں نے جلدی سے جواب دیا۔

ان کے نتھنوں سے ایک گہرا سانس یوں خارج ہوا جیسے میرا اعتراف سن کر ان کے ذہن سے کوئی بڑا بوجھ ہٹ گیا ہو۔ پھر وہ بولے "جہانگیر نے بھی یہی بتایا تھا۔ تم دونوں ایک کمرے میں سو سکتے ہو لیکن میں اس کو تمہارے ساتھ شب بسری کی اجازت نہیں دے سکتا۔ اس سے کوثر کے ذہن پر برا اثر پڑے گا۔ وہ چاہے تو کوثر کے ساتھ سو سکتی ہے۔"

"جیسی آپ کی مرضی" میں نے سعادت مندی کے ساتھ اپنا سر جھکا دیا۔

"اس لڑکی سے تمہاری دوستی کب اور کیسے ہوئی؟" انہوں نے حقہ گڑگڑا کر، پہلو بدلتے ہوئے سوال کیا اور میں نے اسی وقت اندازہ لگایا کہ منظور ماموں کے ذہن میں چھپا ہوا تجسس مزید بیدار ہو رہا تھا۔

"وہ انگلینڈ میں سات برس تک میری ہم جماعت رہ چکی ہے" میں نے جھوٹ بولا۔

"اچھی لڑکی ہے" وہ سر ہلا کر بولے "صورت سے باکردار معلوم ہوتی ہے۔"

میرا دل چاہا کہ ان کے انکشاف پر زور قہقہہ لگاؤں لیکن اس وقت منظور ماموں کی رضا ہماری اپنی خواہش پر مقدم تھی اس لئے میں نے اطاعت کے انداز میں سر ہلانے پر اکتفا کیا۔

"اردو بھی بہت اچھی بولتی ہے" منظور ماموں اس کے بارے میں باتیں کرتے رہنا چاہ رہے تھے۔ ساتھ ہی مجھے لگنے لگا کہ ان کے تجسس کی قوت میں بھی بتدریج اضافہ ہوتا جا رہا تھا۔

"اس نے ڈیڈی ہی سے اردو بولنا سیکھی ہے" سلطان نے کہا۔

"اسے پینٹ پہننے کا شوق ہے یا نہیں؟" ان کا بہت بڑا اشتیاق ہو گیا تھا۔

"پہنتی ہے لیکن پاکستان آ کر سب بھولی رہتی ہے" میں نے جواب دیا لیکن میں ان سے یہ پوچھنے کی جرأت نہ کر سکا کہ وہ پارسائی کے دعوے دار تھے یا رند بلانوش کہلاتے تھے۔

بڑے نزدیک منظور ماموں کا اس سے زیادہ کوئی
نہیں تھا کہ ہمیں ان کا گھر جلد سوالوں کے ساتھ
ال کرا تھا۔ ان سے ہمیں جو باتیں معلوم ہو سکتی تھیں وہ
رنے پہلے ہی بتا دی تھیں۔ اس لئے ہم آرام کرنے کے
بہانے سے اٹھ گئے۔ وہ بھی ڈرائنگ روم سے نکل کر
کی زبان میں کسی خادمہ ملازم کو کچھ ہدایات دیتے ہوئے
دروازے میں غائب ہو گئے۔
ہم دونوں نے وہیں رک کر گرد و پیش کا جائزہ لیا لیکن
طرف سناٹا چھایا ہوا تھا۔ منظور ماموں کی اولادوں کے
بھی ویرا ابھی نہ جانے کہاں غائب تھی۔ حویلی اس قدر
اور وسیع تھی کہ اس میں سے کسی کو ڈھونڈنا ایک تو دشوار
لئے آسان نہیں تھا۔ اس لئے میں اپنے کمرے میں چلا

"تمہیں ویرا پر نگاہ رکھنی ہوگی" کمرے میں پہنچ کر
ان شاہ نے کہا "بڈھا اس کے ذکر میں بہت دلچسپی لے رہا
یہاں تو کوئی آدمی مدد کو بھی نہیں آسکے گا۔"
"تم بالکل احمق ہو۔ ویرا کی فکر کو اپنے ذہن سے بالکل
نکال دو۔ اس کی مرضی کے بغیر کوئی اسے ہاتھ بھی نہیں
لگا۔ البتہ جسے وہ پسند کرنے لگے اسے ہر قیمت پر اپنے
اس میں جھونک لیتی ہے۔"
ذری تقریر کسی حد تک چھپایا ہو رہا تھا اس لئے وہ
کر کے فوراً ہی باتھ روم کی طرف کھسک لیا۔
سات بجے کے قریب ویرا آئی تو پلنگ پر گر کر گہرے
سانس لینے لگی جیسے کوئی مہم سر کر کے آئی ہو۔
"تم کہاں غائب تھیں؟ سلطان شاہ تمہاری طرف سے
فکرمند ہو رہا تھا۔"
"میں ڈرائنگ روم سے کوثر کے کمرے میں چلی گئی تھی۔
لاسے محمود باغ کی سیر کرانے کے بہانے مجھے حویلی سے
لے گیا۔ ان لوگوں کا باغ بہت خوبصورت ہے لیکن محمود
میرے دماغ کی چولیں تک ہلا دیں۔"
"تمہیں خوش ہونا چاہئے کہ ابھی تک نوجوان بھی
کی ذات میں دلچسپی لیتے ہیں۔"
"وہ سارا وقت سفید فاموں کی تعریف میں رطب
اللسان رہا۔ اس میں اتنی ہمت نہیں تھی کہ براہ راست
تعریف کرتا۔ ابھی چند منٹ پہلے اس نے اپنی ساری
ہمت جمع کر کے اپنی پسند کا اظہار کرتے ہی میرا ہاتھ تھام لیا
نہیں معلوم کہ عشق و محبت میں لتھڑے ہوئے وہ سارے
جو کہا چلا گیا تو اس نے فلموں سے یاد کئے ہوں گے۔"
"پھر کیا ہوا؟" میں نے متوقع انجام کے بارے میں
تجسس سے بے چین ہو کر سوال کیا۔
"وہی جو ہونا تھا" وہ بے پروائی سے بولی "ایک لات
پڑتے ہی وہ اڑتا ہوا دور جا گرا۔ پانی کی نالی کی کیچڑ سے اس کا
لباس بھی خراب ہو گیا۔ میرا خیال ہے کہ اب کافی عرصے
تک اس کے دماغ میں عشق کے کیڑے نہیں کلبلائیں گے۔
وہ سمجھ رہا تھا کہ چند پھول اور پرندے دکھا کر اس نے مجھے
رام کر لیا ہے۔"
"دیکھ لیا!" میں نے سلطان شاہ سے کہا "ویرا سے
زبردستی کے عشق کا یہ انجام ہوتا ہے۔"
"سب سے زیادہ مضحکہ خیز صورتحال اس کے بعد رونما
ہوئی تھی" ویرا بتا رہی تھی "میں غصے سے وہاں حویلی کی طرف
روانہ ہوئی تو وہ اپنی توہین اور چوٹ بھول بھال کر اسی گندی
حالت میں ہاتھ جوڑ کر میرے سامنے کھڑا ہو گیا کہ میں اسے
معاف کر دوں اور اس کے اظہار عشق کے بارے میں بڑے
میاں سے شکایت نہ کروں۔ میں نے بھی اس سے اس وقت
تک وعدہ نہیں کیا جب تک اس سے زمین پر ناک سے لکیریں
نہ نکلوا لیں۔"
"بڑی خوشی کی بات ہے کہ تم نے ایک کو سدھا لیا"
میں نے محظوظ ہوتے ہوئے کہا "اب وہ ہمارے بہت کام
آئے گا۔ تمہیں اس پر اپنا رعب برقرار رکھنا ہوگا۔"
"وہ ڈفر تمہارے کس کام آئے گا؟" ویرا کے لہجے میں
اس کے لئے حقارت تھی۔
"تمہیں اندازہ نہیں کہ آج تم نے کتنا بڑا کام کیا ہے۔
ہم اس خاندان میں اجنبی ہیں اور اس کے ساتھ اپنا مشن بھی
خفیہ رکھنا چاہتے ہیں۔ یہاں ہم جس کسی کو اپنا راز دار بنانے
کی کوشش کرتے وہ ہمارا سارا کچا چٹھا منظور ماموں کو سنا دیتا
آج کے واقعے کے بعد تم محمود کو ڈٹ کر ٹھیک سے استعمال کر سکو گی۔
وہ ہمارا گائیڈ بھی بنا رہے گا اور وقت پڑنے پر مدد بھی کرے
گا اور کسی کو کچھ نہیں بتائے گا۔ کل کے لئے تم نے میری
بہت بڑی الجھن دور کر دی ہے۔"
"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" میرے چپ ہونے پر سلطان شاہ کو
بھی دھیان آگیا "ہم سارا دن بھٹکنے کے بعد بھی کوٹ مندو
پہنچنے میں کامیاب نہیں ہو سکتے تھے۔ ویرا کو تو ویسے ہی حویلی
میں چھوڑنا ہوگا۔"
"کیوں میں یہاں پڑی رہ کر کیا کروں گی؟" اس نے
سلطان شاہ پر آنکھیں نکالیں۔
"تاہم سرکار کوٹ مندو کے راستے پر کسی سفید فام عورت
کی موجودگی کی خبر پاتے ہی خطرہ بھانپ لے گا اور کہیں غائب
ہو جائے گا۔ ویسے تمہارے لئے ایک اطلاع اور بھی ہے کہ
تم اپنے کمرے میں اکیلی نہ سونا چاہو تو کوثر کی خواب گاہ میں
سو سکتی ہو۔ منظور ماموں نے رات کے وقت اس کمرے کو
تمہارے لئے ممنوع قرار دیا ہے۔"
"منظور ماموں کی اور تمہاری ایسی کی تیسی" ویرا کو

مردوں کا دین دھرم تک متزلزل ہو جاتا ہے اور وہ اپنی اصلیت پر اتر آتا ہے۔ اپنی اولادوں کے سامنے بڑھا واعظ بنا ہوا تھا۔ موقع پاتے ہی کمینہ پن پر اتر آیا۔ اس کی تجوریوں میں شراب کی بوتلوں کا پورا کریٹ بھرا ہوا ہے جس سے اس کے بچے بے خبر ہیں۔ شام کو صاحبزادے مجھ سے عشق لڑانا چاہ رہے تھے اور پہلا گلاس معدے میں اتار کر ابا جان اظہار محبت پر تل گئے۔ میں نے بمشکل اپنے اشتعال پر قابو پایا اور اسے دوسرا گلاس پلا کر باہر آ گئی۔"

"وہ نشے میں باہر آ کر اودھم مچانا شروع نہ کر دے" میں نے بوکھلا کر کہا۔

"فکر نہ کرو۔ وہ بے سدھ ہو کر سو چکا ہے" اس نے برا سا منہ بنا کر کہا۔

"تو یوں کہو کہ تم نے نشے کی حالت میں اس سے اجازت لی ہے" سلطان شاہ نے اسے چڑانے کی کوشش کی۔

"اجازت ڈرائنگ روم میں ہی مل گئی تھی۔ میں نے تو مے نوشی کی دعوت اس کا دل رکھنے کے لئے قبول کی تھی۔ مجھے کیا خبر تھی کہ بڈھا بھی اپنے بیٹے کی طرح رنگین مزاج اور دل پھینک ہوگا۔"

"چلو اب منصور رہ گیا ہے۔ کل اس کو بھی آزما لینا" سلطان شاہ نے سنجیدگی سے کہا "پورا گھرانا ہی تم سے محبت کرنے پر تل گیا تو شاید تم ہمارے ساتھ جانے سے ہی انکار کر دو گی۔"

ویرا مکا تان کر اس پر جھپٹی تھی لیکن میں نے درمیان میں پڑ کر معاملہ رفع دفع کرا دیا۔

وہ رات کسی اور واقعے کے بغیر خیر و عافیت سے گزر گئی۔ ہم تینوں ٹرین کے سفر سے تھکے ہوئے تھے اس لئے باہمی مسائل سے نجات پانے کے بعد گدھے گھوڑے بیچ کر سوئے اور اس وقت بیدار ہوئے جب محمود نے تقریباً جھنجوڑ کر ہمیں بیدار کیا۔

وہ بے چارہ ساڑھے چار بجے سے شکاری لباس میں ملبوس ہو کر ہمارا انتظار کر رہا تھا جب کہ اس وقت ساڑھے پانچ بھی بج چکے تھے اور سوئیوں کا سفر آگے کی طرف جاری تھا۔

ہم لوگ منہ ہاتھ دھو کر نکلے تو میز پر گرم گرم ناشتا تیار تھا۔ اپنا مختصر سفری تھیلا لے کر محمود کے ہمراہ حویلی سے باہر آئے تو صبح صادق کی دھندلاہٹوں میں سامان سے لدی پھندی جیپ سفر کے لئے تیار تھی اور کئی ملازمین ساز و سامان کی آخری دیکھ بھال میں مصروف تھے۔ شاید ان کے لئے ایسی مہمات معمول بن چکی تھیں۔

محمود نے جیپ کی ٹنکی بھروانے کے ساتھ ہی دو فاضل آئل کین بھی پٹرول سے بھروا کر جیپ کی عقبی ریلنگ پر بندھوا دیے تھے۔ کسی ناگہانی صورتحال کے لئے فاضل ٹائروں کی تعداد بھی تین تھی۔

ان بھرپور تیاریوں کے ساتھ صبح سویرے کی خنکی میں ہم اپنے سفر پر روانہ ہو گئے۔

اس دیہاتی فضا میں عجیب سی نکھری نکھری خوشبو تھی۔ سحر خیز پرندوں کی پرشور چہکار اور پالتو مویشیوں کی آوازوں نے ایک ایسا سماں باندھا ہوا تھا جس کا مصروف اور صنعتی شہر میں تصور بھی محال تھا۔

محمود ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھا ہوا تھا۔ میں اس کے برابر اور ویرا سلطان شاہ کے ساتھ عقبی نشست پر تھی۔

"سب کچھ تو ہے مگر رائفلیں کہاں ہیں؟" میں نے محمود سے سوال کیا۔

"رائفلیں اور میگزین پچھلی سیٹ کے نیچے ہیں" تحمل سے جواب دیا۔

"باغ کے احاطے سے باہر نکل کر گاڑی روک کر سب خود کو مسلح کر لیں۔ ویرا بھی کسی اوٹ میں سفاری لباس پہن کر مردانہ روپ میں آ جائے گی" میں نے مشورہ دیا۔

"اوہ مجھ سے غلطی ہو گئی" وہ متاسفانہ لہجے میں بولا "اندر ہی بتا دیتا تو اسے کھلی فضا میں لباس تبدیل نہ کرنا پڑتا۔"

غلطی اس کی نہیں بلکہ ہم سب کی تھی۔ خیر ویسے ویرا اندر سے بھی سفاری سوٹ پہن کر آتی تو کسی کو کوئی اعتراض نہ ہوتا۔ بالوں کو چھپانے کے لئے ہیٹ پہنی جا سکتی تھی۔

محمود نے جیپ واپس لے جانے کی پیشکش کی تو خود ہی اسے سختی سے منع کر دیا۔ احاطے سے باہر ویرا کپڑے لے کر دیوار کے عقب میں چلی گئی اور ہم رائفلوں کا جائزہ لینے لگے۔

زمینداری شکار کھیلے بغیر مکمل نہیں ہوتی اس لئے محمود پکا شکاری تھا۔ وہ ہیڈ لیمپس کی روشنی میں انہیں ساخت اور کارکردگی کے بارے میں بتاتا رہا۔ یہ تفصیلات غیر ضروری تھیں۔ میرے لئے بس اتنا کافی تھا کہ وہ چاروں اعلیٰ قیمت شکاری رائفلیں تھیں جن کا نشانہ کم ہی خطا ہوتا ہے۔

ویرا مردانہ لباس میں سر پر ٹوپی اوڑھے ہمارے ساتھ واپس آئی تو محمود اسے کن انکھیوں سے دیکھنے لگا اور میں اس قبیلے کے بارے میں سوچنے لگا جو کبھی بے مزہ نہیں ہوتا۔ محمود اس قبیلے سے تعلق رکھتا تھا۔ دو گھڑیوں کے ساتھ ہی ویرا کی ایک ناز بھری مسکراہٹ نے اسے گھائل کر دیا تھا۔

"کہیں قریب ہی شکار کھیلنا ہے یا کہیں دور جانا ہے؟" محمود نے جیپ کو دوبارہ حرکت میں لاتے ہوئے پوچھا

"کوٹ منڈو کی طرف چلو" میں نے اسے ہدایت کی "ادھر شکار کا کیا ہے؟"

"راستہ لمبا ہے لیکن جیپ کے قابل ہے مگر وہاں تک پہنچتے پہنچتے رات ہو جائے گی اور شکار نہیں مل سکے گا۔ تیتروں کا شکار دن ڈھلے ہی کھیلا جاتا ہے" وہ لمحہ بھر کے لئے جھجکا "اور ان اطراف میں شکار بھی زیادہ نہیں ملتا۔"

"فکر نہ کرو اپنا شکار ہم خود ڈھونڈ لیں گے" میں نے بے پروائی سے کہا۔

"مقصود بتا رہا تھا کہ تم کو ملا سرکار سے بھی ملنے کا شوق ہے؟"

"ضرور ہے لیکن واپسی پر تم کسی کو نہیں بتاؤ گے کہ ہم ادھر گئے تھے۔"

"میرا خیال ہے کہ تم شکار سے زیادہ کسی اور چیز میں دلچسپی لے رہے ہو۔ اگر تم مجھ سے کھل کر بات کرو تو میں تمہیں مفید مشورے بھی دے سکتا ہوں۔ یہ یقین رکھو کہ تمہاری ہر بات میرے سینے ہی میں دفن رہے گی۔"

"ملا سرکار کے بارے میں تمہاری کیا رائے ہے؟" میں نے ذرا دیر تک خاموش رہ کر سوچنے کے بعد وہ سوال کر ہی ڈالا۔

"مجھے وہ کوئی بہت بڑا فراڈ معلوم ہوتا ہے" اس کے جواب نے میرا دل خوش کر دیا "ابا جان کے ساتھ میں ایک بار اس سے ملا ہوں۔ یہ درست ہے کہ وہ پچھلے پچیس تیس سال سے کوٹ منڈو میں رہ رہا ہے" اس نے شادی بھی وہیں کی ہے لیکن عقیدت کے اندھوں میں سے کوئی یہ نہیں سوچتا کہ اس کا ماضی کیا ہے۔ وہ کہاں سے آیا ہے؟ اس کے باپ دادا کون تھے؟ ان کی ذات کیا ہے؟ ملازمت کی درخواست دینے والوں سے یہ سب پوچھا جانے لگا ہے لیکن ہزاروں عقیدت مندوں کی پیشوائی کرنے والے کے بارے میں یہ سوال کوئی پسند نہیں کرتا۔ خود ابا جان نے مجھے ڈانٹ دیا تھا کہ اللہ کے برگزیدہ بندوں کے بارے میں ایسے ٹیڑھے اور بے ہودہ سوال سوچنا کفر ہے۔"

"لیکن تم نے اپنے طور پر بھی تو کچھ نہ کچھ پتا چلایا ہوگا؟"

"کچھ نہیں" اس علاقے میں ملا سرکار کا سب سے بڑا مخالف شمشن شاہ تھا جو کوٹ منڈو کے نواح میں ایک مزار کا مجاور بنا بیٹھا تھا۔ جب سے ملا سرکار نے اپنا چکر شروع کیا ہے لوگوں نے شمشن شاہ کی درگاہ پر نذر نیاز دینا اور چڑھاوے چڑھانا بند کر دیا ہے۔ اسی مفلسی سے تنگ آکر شمشن شاہ کوٹ منڈو گیا تھا تاکہ ملا سرکار سے اس کی آمدنی میں اپنا حصہ طلب کرے یا وہاں سے کچھ وظیفہ مقرر کرائے لیکن ملا سرکار کے آدمیوں نے مار پیٹ کر اسے وہاں سے بھگا دیا۔ شمشن شاہ کہتا تھا کہ ملا سرکار سندھ کے اصلی ڈاکوؤں اور بدمعاشوں کا سب سے بڑا سرغنہ ہے۔ وہ سب اس کے اشارے پر آکر اس سے ہدایات لیتے ہیں۔ مزے کی بات یہ ہے کہ ملا سرکار ان الزامات سے انکاری نہیں ہے۔ وہ کہتا ہے کہ بہت سے مشہور مجرم ہدایت لینے اس کے ڈیرے پر آتے ہیں لیکن یہ ہدایات مادی نہیں بلکہ روحانی مسائل کے بارے میں ہوتی ہیں۔"

"تم لوگ تو یہاں خاصے باشعور ہو۔ کسی سے تفتیش بھی کرا سکتے ہو۔"

"ابا جان کو علم ہو گیا تو بار بار کر کھال ادھیڑ دیں گے۔ ایک بار ایک ایس پی سے بات کرنا چاہی تو اس نے ہنس کر موضوع ہی ٹال دیا۔ بعد میں مجھے پتا چلا کہ ایس پی صاحب سیاسی اور دوسری قسم کے جرائم کا سراغ لگانے یا چوریوں کا مال برآمد کرانے کے لئے خود کوٹ منڈو میں حاضریاں دیتے رہتے ہیں اور اکثر سرخرو رہتے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ شمشن شاہ درست ہی کہتا تھا۔ ایس پی کو اپنے ہاتھ میں رکھنے کے لئے ملا سرکار خود ہی چوریوں کا مال واپس کروا دیتا ہوگا۔"

"تم شمشن شاہ کے بارے میں مسلسل ماضی کا صیغہ کیوں استعمال کر رہے ہو؟"

"اس لئے کہ اب وہ زندہ نہیں ہے۔ ملا سرکار اسے کھلم کھلا تو نہ مروا سکا لیکن ایک روز شمشن شاہ کی لاش جنگل سے ملی۔ اس کے سر پر ایک وزنی شاخ ٹوٹ کر گری ہوئی تھی جس سے اس کا بھیجا باہر آگیا تھا۔ لوگوں نے شمشن شاہ کی دردناک موت کو بھی ملا سرکار کی دل آزاری کا نتیجہ قرار دے ڈالا تھا۔"

"مجھے پہلے سے معلوم ہوتا کہ تم ملا سرکار کے بارے میں ہمارے اتنے ہم خیال ہو تو میں تم سے نرم رویہ اختیار کرتی۔ بہرحال اب میں اپنی زیادتیوں پر تم سے معذرت خواہ ہوں" پچھلی نشست سے ویرا نے کہا۔

"کوئی بات نہیں، وہ بھی میرے لئے ایک اہم سبق تھا۔" ویرا کو جواب دے کر وہ دوبارہ مجھ سے مخاطب ہو گیا "اگر تم واقعی ملا سرکار کے خلاف کسی مشن پر نکلے ہو تو ہمارا براہ راست کوٹ منڈو جانا مناسب نہیں رہے گا۔"

"اس تمام بھاگ دوڑ کا واحد مقصد یہی ہے کہ ملا سرکار کا سر کچلا جائے۔ پرسوں شام تک وہ کراچی میں تھا اور ہم نے اسے اپنی آنکھوں سے ایسے لوگوں سے ملتے دیکھا ہے جو پکے ملک دشمن ہیں۔"

"لوگ کہتے ہیں کہ وہ برسوں سے عید بقر عید اور جمعے کی نمازیں پڑھنے کے علاوہ کسی اور مقصد سے کہیں نہیں گیا۔ اسی سے اس کا جھوٹ سامنے آجاتا ہے۔"

"پھر تمہاری کیا رائے ہے؟" میری نظروں میں اس کی توقیر یک بیک بڑھ چکی تھی۔

"اس کی فکر میں اپنا وقت برباد کرنے کے بجائے ہمیں تھوڑا سا شکار کھیل کر واپس لوٹ جانا چاہئے۔ تفصیلی منصوبہ بندی کے بعد ہی کوئی قدم اٹھانا مناسب ہوگا ورنہ ہم ملا سرکار کو

کھو دیں گے۔"

اس کی بات میری سمجھ میں آرہی تھی۔ شہروں اور بڑے قصبات کے مقابلے میں چھوٹے چھوٹے دیہاتوں کی زندگی مختلف ہوتی ہے۔ عام گزرگاہوں سے الگ تھلگ دس بیس یا پچاس خاندان اکٹھے رہتے ہیں اور سب لوگ ایک دوسرے سے اچھی طرح واقف ہوتے ہیں۔ کسی واضح جواز، حوالے یا رشتے داری کے بغیر ایک اجنبی کا ان دیہاتوں میں پھٹکنا بھی مشکل ہوتا ہے اور اگر کوئی شامت کا مارا بھٹک کر آبادی میں جا نکلے تو نہ صرف مرد بلکہ عورتیں اور بچے بھی اسے گھیر لیتے ہیں۔ ایسے مواقع پر ان کی جرح کا تسلی بخش جواب دیے بغیر وہ شخص اس گھیراؤ سے صحیح سلامت نہیں نکل سکتا۔

چھوٹے اور دور افتادہ گاؤں میں میسر اس رازداری کی وجہ سے ملا سرکار نے کوٹ مندو کا انتخاب کیا ہوا تھا۔ وہ ایسی عملی دشواریاں تھیں جن کا کراچی میں بیٹھ کر ادراک کرنا ممکن نہیں تھا۔

لیکن اسی کے ساتھ یہ بھی حماقت تھی کہ اتنی دور آکر ہم بے نیل و مرام ہی واپس لوٹ جاتے اس لئے میں نے کوٹ مندو کی طرف سفر جاری رکھنے کا فیصلہ کرلیا۔

پتھریلے اور ریتیلے راستے بہت ناہموار تھے جن پر جیپ اچھلتی کودتی آگے بڑھتی چلی جارہی تھی۔ محمود نے بتایا کہ رانی پور سے براہ راست کوئی راستہ کوٹ مندو نہیں جاتا تھا مگر وقت بچانے کے لئے خود اپنا راستہ بنانا تھا۔ اگر وہ رانی پور سے محراب پور واپس جاتا تو کافی دور تک پختہ سڑک مل سکتی تھی اس سے آگے بھی کچا راستہ نسبتاً ہموار اور آرام دہ تھا۔

تقریباً دو گھنٹے تک سفر اسی طرح جاری رہا پھر اچانک ہی محمود کو جیپ کے بریک استعمال کرنا پڑ گئے کیونکہ داہنی سمت کی جھاڑیوں میں سے ایک نوجوان عورت تار تار لباس کے ساتھ بری طرح چیختی چلاتی ہوئی جیپ کے سامنے آگئی تھی۔

میں جیپ کے پوری طرح رکنے سے قبل ہی اچھل کر نیچے اتر گیا۔ اس وقت تک مظلوم نظر آنے والی وہ عورت چیختی چلاتی ہوئی جیپ کے سامنے گر کر بے ہوش ہوگئی تھی۔

"یہ فریب معلوم ہوتا ہے، واپس آجاؤ۔" وریا جیپ میں سے ہذیانی آواز میں چلائی تھی۔

اس وقت تک میرے دل میں اس نوجوان عورت کے لئے ہمدردی کے بے پناہ جذبات موجزن تھے۔ وریا کی للکار سنتے ہی مجھے خیال آیا کہ لباس تار تار ہونے کے باوجود بے ہوش عورت کے بدن پر کوئی خراش تک نہیں تھی اور وہ واقعی کسی قسم کا فریب ہو سکتا تھا۔ میں بجلی سے واپس پلٹا لیکن مجھے دیر ہو چکی تھی۔ قرب و جوار کی جھاڑیوں سے بیک وقت چھ مسلح افراد باہر آگئے تھے۔ ان سب کے ہاتھوں میں کلاشنکوف گنیں یا پستول موجود تھے اور ان کے چہروں پر ڈھاٹے بندھے ہوئے تھے۔

میں اپنی رائفل اٹھانے بھی نہ پایا تھا کہ ان میں سے ایک شخص نے پیچھے سے حملہ آور ہو کر میری مشکیں جکڑ لیں۔ تینوں افراد جیپ کی آہنی باڈی کے کشادہ حصار میں محفوظ تھے جبکہ میں کھلے میدان میں تھا۔ میں نے سر کو پیچھے جھٹک کر مدمقابل کے چہرے پر ضرب لگانے کی کوشش کی اسی لمحے ان میں سے کسی نے بے آواز پستول چلا دیا۔

میں اپنے حریف کے ساتھ جیپ سے بہت قریب تھا۔ گولی نہایت آسانی کے ساتھ اس کی کھوپڑی میں اتری تھی اور وہ ایک دلدوز چیخ مار کر نیچے گرتا چلا گیا۔

یہ واقعات اتنی سرعت کے ساتھ رونما ہوئے تھے کہ حملہ آوروں کا ایک ساتھی ہی اپنی کلاشنکوف چلا سکا لیکن میں اس کے برسٹ سے بچ کر جیپ میں گھسنے میں کامیاب ہوگیا۔ حملہ آور سے جدوجہد ہونے کے باوجود رائفل میری گرفت سے نہیں نکلی تھی۔ اس نازک صورت حال میں وہی اب ہمیں صورت حال سے محفوظ رکھ سکتی تھی۔

محمود کی رائفل چلی اور ان میں سے ایک اور چہرہ ... بقیہ چاروں کلاشنکوفیں چلاتے ہوئے خود رو جھاڑیوں میں گھس گئے تھے۔ ان کی گولیاں اولوں کی طرح تڑاتڑ جیپ کی باڈی سے ٹکرا رہی تھیں۔

مظلومیت کا روپ دھار کر ہمارے سامنے بے ہوش ہونے والی عورت بھی زمین سے اٹھ کر تیزی سے جھاڑیوں میں گھس گئی تھی۔ میں چاہتا تو اسے مار گرا سکتا تھا لیکن میں نے اپنی رائفل کی نال ادھر گھمائی جدھر حملہ آور فرار ہوئے تھے۔ سلطان شاہ، محمود اور وریا نے رائفلوں کو بھی مصروف رکھا ہوا تھا۔ میں بھی ان کے ساتھ شامل تھا۔ کلاشنکوف بے حساب گولیاں برسانے کے لئے بے تاب تھا لیکن رائفلوں کی ہلاکت خیزی ان پر حاوی تھی۔ وہ ... تھے۔ بقیہ چار حملہ آور اور ان کی ساتھی عورت جنگل میں ... ان میں سے کوئی اور ہماری رائفل کا نشانہ بنا اور چیخ کے ساتھ ہی ان کے پیر اکھڑ گئے اور ان کے بھاگنے ... ہو گئے۔

"فائر کرتے رہو۔" اپنے ساتھیوں کو ... ہوئے میں نے تیزی سے کہا "اب وہ اٹھ کر بھاگنے کی کوشش کریں گے ہماری گولیاں آسانی کے ساتھ انہیں چاٹ لیں گی۔"

میری وہ حکمت عملی کامیاب رہی۔ ہم نے حملہ آوروں کی پناہ گاہوں کی سمت میں زمین کے متوازی فائرنگ جاری رکھی۔ حملہ آوروں کی طرف سے خاموشی ہوتے ہی محمود جیپ سے آگیا تھا اور رائفل لوڈ کر کے فائر کئے جارہا تھا۔

جھاڑیوں میں سے مزید دو چیخیں ابھریں اور ہم

اپنی رائفلیں سنبھال کر جھاڑیوں میں گھس پڑے۔

خشک اور گرد آلود جھاڑیاں خاردار نہیں تھیں اس لئے ہمیں پیش قدمی جاری رکھنے میں کوئی دشواری نہیں ہوئی۔ مجھے اپنی راہ میں ایک لاش نظر آئی۔ رائفل کی گولی نے پشت سے داخل ہو کر اس کا پورا سینہ پھاڑ ڈالا تھا۔ مرنے والے حریف ہمارے لئے بیکار ہو چکے تھے اس لئے میں نے اس سمت میں دوڑ لگا دی جدھر ایک شخص تیزی سے دوڑتا ہوا نظر آ رہا تھا۔

"رک جاؤ ورنہ گولی مار دوں گا" میں نے دوڑتے دوڑتے اسے للکارا لیکن وہ پوری قوت سے دوڑتا رہا۔ یوں معلوم ہوتا تھا جیسے موت کے خوف نے اس کی سماعت ماؤف کر کے رکھ دی ہو۔

اس وقت وہ میری رینج میں تھا اور ہم دونوں کے درمیان نرم اور خود رو جھاڑیوں کے علاوہ کوئی اور رکاوٹ حائل نہیں تھی اس لئے میں نے رک کر اس کی ٹانگوں پر فائر کر دیا۔

وہ بھاگتے بھاگتے چیختا ہوا آگے کی طرف اچھلا اور زمین پر گر گیا۔

میں اس کی طرف دوڑتا رہا۔ اس کا دھڑ زمین سے کئی کئی فٹ اوپر اچھل کر بار بار نیچے گر رہا تھا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ بری طرح زخمی ہو جانے کے باوجود اپنی ٹانگوں پر کھڑا ہونے کی کوشش کر رہا ہو۔

وہ مضبوط جسم والا ایک دراز قامت شخص تھا۔ قریب پہنچنے پر مجھے یہ دیکھ کر حیرت ہوئی کہ بری طرح زخمی ہو جانے کے باوجود اس کی کلاشنکوف اس کے ہاتھ میں موجود تھی۔

اس نے فوراً ہی میرے اوپر فائر کرنا چاہا۔ درد و اذیت سے تڑپنے کی وجہ سے وہ مجھے اپنے نشانے پر نہیں لے سکا۔ کلاشنکوف سے پے در پے آٹھ دس گولیاں چلیں اور پھر میگزین خالی ہو گیا لیکن اس شخص کی آنکھوں میں میرے لئے بدترین نفرت موجود تھی۔

اس کے چہرے پر ڈھاٹے کی صورت میں بندھا ہوا بڑا سا رومال کھل کر دور گر گیا تھا۔ میں نے اس کے ہاتھ سے کلاشنکوف لینا چاہی تو اس نے زمین پر پڑے پڑے وہ آہنی ہتھیار لاٹھی کی طرح میری پنڈلیوں پر رسید کرنا چاہا۔ اگر میں پھرتی سے اچھل کر دور نہ ہٹ گیا ہوتا تو اس نے میری کوئی پنڈلی توڑ دی ہوتی۔

میں نے دور ہٹ کر رائفل لوڈ کی اور اس کی نال اس کے سینے کی طرف تان لی "کلاشنکوف دور پھینک دو ورنہ میں فائر کر دوں گا" میں نے خاکشانہ لہجے میں کہا۔

"فائر کرو" اس نے اپنا سینہ زمین سے اٹھا کر حقارت سے کہا "میں نے ہتھیار ڈالنا نہیں سیکھا۔"

اس کی دونوں ٹانگیں چھلنی ہو گئی تھیں، زخموں سے بے تحاشا خون بہہ چکا تھا مزید خون بہہ رہا تھا لیکن اس کے حوصلے میں کوئی فرق نظر نہیں آ رہا تھا۔

اسی اثناء میں سلطان شاہ محمود کے ساتھ وہیں آ پہنچے نے بتایا کہ ہماری رائفلوں کا نشانہ بننے والے پانچوں حریف تھے۔ چیختا میرے سامنے زخمی حالت میں پڑا ہوا تھا۔ عورت زندہ تھی جسے دریا نے اپنے قابو میں کر لیا تھا۔

"تم کس کے آدمی ہو؟" اپنے زخمی حریف کی آنکھوں پر نظر رکھتے ہوئے میں نے اس سے قدرے نرم لہجے میں لیکن اس نے میرے سوال کا جواب دینے کے بجائے میرے چہرے پر تھوک دیا۔

میں اس سے دور تھا، اس کا تھوکا ہوا مجھ تک نہیں آ گیا لیکن اپنے عمل سے اس نے اپنی ضدی طبیعت کا اظہار کیا تھا۔ وہ ان لوگوں میں سے تھا جو ضد میں آ جانے پر بھی اپنی زبان کھولنے پر آمادہ نہیں ہوتے۔

"ہا ہا... سوچ رہا ہوں گولی مار دو۔ میں موت سے ڈرنے والا نہیں ہوں" اس نے تقریباً اور غصے سے مجھے للکارا۔ اسی وقت دریا اس خستہ حال عورت کو بازوؤں سے تقریباً گھسیٹتی ہوئی وہاں لے آئی۔

زمین پر پڑے ہوئے زخمی پر نظر پڑتے ہی اس عورت کی وحشت اور خوف نے سے پھیل گیا۔ اس کے جسم میں نہ جانے کہاں سے ایسی طاقت سمٹ آئی کہ وہ ایک ہی جھٹکے میں اپنے بازو دریا کی گرفت سے چھڑا کر "ہائے میرا جانو ماچھی" کہہ کر زخمی سے لپٹ گئی۔ زخمی نے اپنے ہاتھ سے کلاشنکوف پھینک کر عورت کو سختی کے ساتھ اپنی بانہوں میں بھینچ لیا اور اس کے چہرے کی سختی یکلخت محبت آمیز طمانیت اور سکون میں بدل گئی۔

"آج میرا وقت آ گیا ہے رانی!" جانو ماچھی کے منہ سے سرسراتی ہوئی آواز نکلی "مجھے حیرت ہو رہی ہے کہ جس دن ہتھیار اٹھائے تھے مجھے اسی دن اپنا انجام معلوم تھا۔ وقت آ گیا ہے، بس دیر سویر کی بات ہوتی ہے۔"

میں سکتے کے عالم میں اپنی جگہ پر کھڑا ان دونوں کو دیکھ رہا تھا۔ عورت کی زبان سے جانو ماچھی کا نام سن کر مجھے ایسا لگا ہوا تھا جیسے بے خبری میں کسی نے میرے سر پر ہتھوڑا دے مارا ہو۔ میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ میری ماں کو عذاب میں مبتلا کرنے والے جانو ماچھی سے اس طرح ملاقات ہو گی لیکن قدرت کے حسابات اٹل ہوتے ہیں۔ اسے پکڑانے کے لئے اجل خود ہی اسے کوٹ مٹھن کے راستے پر لائی تھی۔

جانو ماچھی کی دونوں پنڈلیاں میری فائرنگ سے ٹوٹ چکی تھیں۔ اس کے زخموں سے خون کی دھاریں بہہ کر خاک کو رنگین کر رہی تھیں اور وہ اپنی رانی کو اپنی بانہوں میں سمیٹ کر اسے اپنے دل کی ادا ہوتی ہوئی دھڑکنیں سنا رہا تھا' اپنے دل کی دھڑکنوں کا الاپ دے کر اسے اپنے انجام سے آگاہ کر رہا تھا۔
دوسری طرف میں تھا' مجھے ہر قدم پر اپنے دشمنوں پر کسی نہ کسی برتری حاصل ہوتی رہتی تھی۔ میں اپنے لہو کی بو پر لگے خونخوار بھیڑیوں کے تنگ ترین نرغوں سے بھی زندہ و سلامت نکل آتا تھا۔ جی لاجیڈ مجھے زیر کرنے کی آرزو میں اپنی جان ہار رہا تھا' ولدار تنا میرے لئے بچھائے ہوئے جال میں گر کر ہی جہنم واصل ہو چکا تھا' ورا میرے خون کی پیاسی ہونے کے بعد دوبارہ میری بے دام کنیز ہو گئی تھی' کوئی معذوری یا کمزوری میری پیش قدمیوں کی راہ میں حائل نہیں تھی مگر پھر بھی میری رانی' میری غزالہ مجھ سے دور تھی۔
غزالہ کو مجھ سے دور دھکیل دینے والا مغلوب و معذور' جانو اس وقت یک بیک میری انا کے لئے ایک چیلنج بن گیا۔ اس کی غرف سے میری آنکھوں میں خون اترنے لگا۔
میں نے اپنے غصے پر قابو پاتے ہوئے کرخت آواز میں کہا۔ "...ت امید می کنزی ہو جا۔"
"اسے میرے پاس رہنے دو" جانو ماچھی نے نرم اور عاجزانہ لہجے میں کہا "تم جو کوئی بھی ہو' مجھ پر غالب آ چکے ہو' میں جانتا ہوں کہ میں مر رہا ہوں۔ میرے زخموں سے خون بہہ رہا ہے۔ رانی کو بھینچنے سے جریان خون اور تیز ہو رہا ہے۔ میں زندگی بھر قانون سے بھاگتا رہا اور مرتے دم تک اس کے چنگل سے دور رہنا چاہتا ہوں۔ یہ میری عشق اور میری لگن ہے' مجھے اسی جنگل سے پیار ہے' تم مجھے سکون کے ساتھ اسی ویرانے میں مر جانے دو' میں تمہارا زیادہ وقت برباد نہیں کروں گا' رانی کے پاس رہ کر میں جلدی اور سکون سے مر جاؤں گا۔"
اس کے لہجے کے سکون اور اعتماد نے مجھے حیران کر دیا۔ وہ بالکل اور بے خوفی سے اپنی موت کا ذکر کر رہا تھا' وہ معمولی بات کرنے والے کسی آدمی کا کام نہیں تھا۔ وہ مرد تھا اور کسی مرد کی طرح بول رہا تھا لیکن اس کی رانی' اس کی چوڑی چکلی چھاتی میں منہ چھپائے کسی عام عورت کی طرح بلک بلک کر رو رہی تھی۔
صورت حال کچھ وقتی گمبھیر اور اثر انگیز ہو گئی کہ میں نے اس خواہش پر اصرار نہیں کیا۔
"کیا دیکھ رہے ہو؟ اس کے سینے پر فائر کرو اور اس کا قصہ پاک کرو" محمود نے مجھے متذبذب دیکھ کر تیز لہجے میں کہا "اگر یہ سچ کہہ رہا ہے اور جانو ماچھی ہی ہے تو اس کی زندہ یا مردہ گرفتاری پر حکومت کی طرف سے دو لاکھ روپے کا انعام مقرر ہے۔ اس کی موت پر تم سے کوئی بازپرس نہیں ہوگی۔"
"نہیں سائیں!" اس نے اپنا کلاشنکوف والا ہاتھ فضا میں بلند کر کے اضطراری لہجے میں کہا پھر فوراً ہی وہ ہاتھ دوبارہ اپنی رانی کی پشت پر یوں جما لیا جیسے اسے یہ ڈر ہو کہ کہیں ہم میں سے کوئی رانی کو گھسیٹ کر اس کے سینے پر سے الگ ہونے پر مجبور نہ کر دے۔
"تکلف نہ کرو...... مجھے معلوم ہے کہ میں مر رہا ہوں؟" جانو ماچھی کہہ رہا تھا "تمہارا انعام کہیں نہیں جائے گا۔ وہ تمہیں مل جائے گا مگر مجھے اپنی آخری خواہش ضرور پوری کرنے دو' رانی کی بانہوں میں آخری لمحے گزارنا میری ہمیشہ کی آرزو رہی ہے۔ اس کے پورا ہونے سے تمہارا کیا نقصان ہوگا؟"
رانی کی آمد اور مداخلت سے پہلے جانو ماچھی' زخمی ہونے کے باوجود وحشی درندہ بنا ہوا تھا' مجھ پر غضبناک تیوروں کے ساتھ تھوک رہا تھا' اپنی کلاشنکوف کے کندے سے مجھے زخمی کرنا چاہ رہا تھا اور جب میں نے اسے فائر کرنے کی دھمکی دی تو اس نے میرے حکم کی تعمیل کرنے کے بجائے اپنا سینہ تان کر میرے آگے کر دیا تھا اور خود مجھے گولی چلانے کی دعوت دے بیٹھا تھا لیکن رانی کا نرم و مہربان وجود میسر آتے ہی اسے اپنی سسکتی ہوئی زندگی کے ایک ایک لمحے سے یک بیک بے انتہا پیار ہو گیا تھا۔
وہ جو کوئی بھی تھی' میں نے اندازہ لگایا کہ جانو ماچھی کو اسی طرح عزیز تھی جس طرح مجھے اپنی غزالہ پیاری تھی۔
اس نے غزالہ کو مجھ سے دور کیا تھا۔ اس کی مداخلت کی وجہ سے وہ لاسرکار کی حیوانی تحویل میں پہنچی تھی مگر وہ سب اس وقت کے قصے تھے جب جانو ماچھی شہ زور اور بے لگام تھا لیکن اس وقت صورت حال یکسر بدل چکی تھی۔ غزالہ اس کی تحویل اور دسترس سے بہت دور تھی۔ وہ چاہتا بھی تو غزالہ کو مجھ سے ملانے کے لئے کچھ نہیں کر سکتا تھا اور سب سے بڑھ کر یہ کہ وہ قریب المرگ تھا اس لئے میں نے کم ظرفی کا مظاہرہ کرنے کے بجائے اس کی آخری خواہش قبول کرنے کا فیصلہ کر لیا۔
"ٹھیک ہے' ہم تمہاری خواہش کے مطابق یہ تماشا بھی دیکھ لیں گے" میں نے اپنی رائفل کی نال جھکاتے ہوئے فیصلہ کن لہجے میں کہا "لیکن یہ تو بتاؤ کہ رانی تمہاری کون ہے؟"
جانو ماچھی کی بجھتی ہوئی آنکھوں میں میرے لئے ممنونیت کے جذبات امڈ آئے۔ اس نے خالی کلاشنکوف چھوڑ دی اور پھر رانی کی پشت پر دونوں ہاتھ جوڑ کر میرا شکریہ ادا کرتا ہوا عجیب سے لہجے میں بولا "سائیں! یہ میری رانی ہے' میری بیوی ہے۔ اس نے مجھے بڑا پیار اور حوصلہ دیا ہے۔ اس نے مجھے بہت سمجھایا کہ میں قتل اور ڈکیتی چھوڑ دوں۔ جس دن اس نے سمجھ لیا کہ یہ عمر بھر مجھے نہیں سمجھا سکے گی تو یہ بھی میرے ساتھ ایک دم ڈاکو بن گئی۔ کبھی یہ میرے ساتھ رائفل چلاتی ہے اور کبھی تم جیسے بھٹکے ہوئے' مال دار لوگوں کو ویرانوں میں روک کر میرے جال میں پھنسا رہی ہے" شدید زخموں کی اذیت' بہت زیادہ خون

بہہ جانے کی نقاہت اور رانی کے قرب کے جذباتی ہیجان کے باوجود جانو ماچھی کی آواز حیرت ناک حد تک ہموار اور پرسکون تھی۔

"تم نے اپنا اور رانی کا تعارف کرا دیا تو اب یہ بھی سن لو کہ میں کون ہوں" میں نے سرد آواز میں کہا "میں اس لڑکی کا ہونے والا شوہر ہوں جسے تم نے فرار ہوتے وقت کراچی کی ایک حوالات سے اغوا کیا تھا۔"

اس کی آنکھوں میں حیرت اور بے یقینی امڈ آئی "کیا میں واقعی یہ مان لوں کہ اب دنیا اتنی سکڑ گئی ہے؟ چند دن پہلے میں نے تمہاری عورت کے ساتھ ظلم کیا اور آج تم نے کچھ نہ جانتے ہوئے بھی "اس ویران جنگل میں مجھے مار گرایا۔ نہیں سائیں، نہیں! ایسا نہیں ہو سکتا تم مجھ سے مذاق کر رہے ہو۔"

"مذاق نہیں، یہ مکافاتِ عمل ہے" میں نے سنجیدگی سے کہا "تم ہم پر حملہ آور نہ ہوئے ہوتے تو ہم خاموشی کے ساتھ یہاں سے گزرتے چلے جاتے لیکن یہ نہیں ہو سکتا تھا۔ قدرت کے اپنے اٹل اصول ہوتے ہیں۔ جسے ہم اپنا عزم اور ارادہ سمجھتے ہیں وہ دراصل قدرت کی ڈور ہوتی ہے جس کے دوسرے سرے پر ہم کٹھ پتلیوں کی طرح اچھلتے کودتے اور ناچتے گاتے ہیں۔ قدرت تمہیں میرے انتقام کے الاؤ میں دھکیل رہی تھی۔ تم نے ہمیں لوٹنے کے لئے حملہ کیا تھا لیکن دیکھ لو کہ اپنے پانچ ساتھی مار کر کھانا میں گنوا دینے کے بعد تم ہمارے رحم و کرم پر ہو۔ ہم چاہیں تو تمہاری زندگی اور موت کے درمیان حائل چند سانسوں کے دوران میں بھی تمہیں تمہاری ہی تڑپ کا تماشا دیکھ سکتے ہیں لیکن میں تم سے وعدہ کر چکا ہوں اس لئے وعدہ خلافی نہیں کروں گا۔"

"کاش... کاش، تم نے مجھ پر گولیاں نہ چلائی ہوتیں۔"

میرے خاموش ہوتے ہی وہ حسرت آمیز لہجے میں بول پڑا "تو میں تمہاری عورت تم کو واپس دلانے کے لئے کچھ نہ کچھ کر سکتا تھا۔"

میں تلخ انداز میں ہنس دیا "چند منٹ پہلے تم نفرت اور حقارت سے میرے اوپر تھوک رہے تھے اور شاید میں بھی مشتعل ہو کر تمہارے سینے میں کوئی اور چاقو اتار دیتا لیکن رانی درمیان میں آ گئی۔ تمہاری التجا اور پھر میری رضامندی کے بعد یہ نوبت آئی ہے کہ ہم ایک دوسرے کے بارے میں دوستانہ انداز میں سوچ رہے ہیں۔ اس لئے یہ خیال اپنے دل سے نکال دو کہ تمہارے معذور اور زخمی ہوئے بغیر بھی یہ سب ہو سکتا تھا۔ میرے لئے اتنا ہی کافی ہے کہ اب تم اپنے کئے پر کسی حد تک پشیمان ہو اور طاقت و ہمت نہ ہونے کے باوجود اس کا ازالہ کرنے کی خواہش رکھتے ہو۔ اگر تم میرے ساتھ مخلص ہو تو صرف اتنا بتا دو کہ غزالہ کہاں اور کس کے پاس ہے؟" اس کی حسرت زدہ آرزو نے میرے دل میں یک بیک امید کے نئے دیے روشن کر دیئے تھے۔

"ازالہ تو اب ممکن نہیں" اس کا لہجہ گہرا اور دردناک تھا۔

"میرا پیر بہت پہنچا ہوا بزرگ ہے لیکن ہمیں اپنے پیر سرکار کا نام لینے کی اجازت نہیں ہے ... سے ہماری ہر پریشانی کا حل نکال لیتا ہے۔"

"تم نہ لو لیکن تصدیق یا تردید ہی کر دو" ... پر اس کی طرف جھک کر پوچھا "تم ملا سرکار کی بات ... میری زبان سے ملا سرکار کا نام سن کر ... زلزلے جیسے آثار نمودار ہوئے اور اس کا ... میں بجنے لگا "نہیں، ہرگز نہیں۔ یہ نام ... بہت بڑا روحانی بادشاہ ہے، ہم لوگ اس کے قدموں کی برابر بھی نہیں ہیں۔ میرا پیر بھی بہت پہنچا ہوا ہے ... سائیں سرکار کے قدموں کی دھول ہے۔"

سائیں سرکار کے الفاظ ادا کرتے ہوئے اس کے ... عقیدت نمودار ہو گئی تھی اور آواز بھی احترام آمیز ... ان تبدیلیوں سے میں نے اندازہ لگا لیا کہ وہ ملا سرکار ... گرو کی ہدایت پر اپنے اور اس کے تعلق کو ... پر آمادہ نہیں تھا۔

"تم مرنے والے ہو، اس وقت جھوٹ نہ بولو ... سے اگر غزالہ کی عزت اور جان بچ گئی تو ہو سکتا ہے کہ جہان میں اسی ایک نیکی پر تمہاری مغفرت کے ... ہو جائیں" میں نے ان کرنے اور جذباتی لحاظ سے ... اٹھانے کی کوشش کرتے ہوئے جانو ماچھی کو اعتراف ... اکسانا چاہا۔

اس کی کھوپڑی گھڑی کے پنڈولم کی طرح ایک بار ... میں آ گئی۔

میرا اصرار اور جانو ماچھی کا انکار جاری رہا۔ ... میں جسم سے زیادہ خون بہہ جانے کے باعث اس پر شدید ... کا حملہ ہوا اور اس نے دردناک انداز میں اپنا نچلا ہونٹ ... میں دبا کر اپنی آنکھیں موند لیں۔

رانی اس کے سینے سے لپٹی ہوئی تھی اور اس کی ... بدلتی ہوئی کیفیت کو ہم سب سے زیادہ محسوس کر رہی تھی ... اس کا گریہ زور پکڑنے لگا۔

"یہ تو ہمارے ہاتھوں سے گیا" ویرا نے انگریزی ... "چند ہی منٹ میں اس کی بیوی بیوہ ہونے والی ہے۔ اب ... کی زبان سے کچھ اگلوانا پڑے گا۔"

"تھوڑی دیر کے لئے ان دونوں کو ان کے حال پر ..." میں نے ترحم آمیز لہجے میں کہا "اس کا دم نکلنے پر شاید ... اپنے آپے میں نہیں رہے گی۔ اس کا جذباتی بحران ... پہلے میں اسے چھیڑنا پسند نہیں کروں گا۔"

"تم واقعی بہت عظیم انسان ہو" ویرا جل کر بولی ... مردے کو دفن کرنے کی خوشی میں تیسرے، دسویں اور ...

مدد ... بھی کرنے ہو' وہ سب بھگتانے کے بعد اس عورت
سے باز پرس کرنا۔ اس وقت تک کے لئے ہم ان بکھری ہوئی
لاشوں کے درمیان ہی کہیں خیمے گاڑ لیتے ہیں۔"
دراصل اسے اس لب ولہجے پر محمود نے حیرت سے اس کی طرف
دیکھا مگر وہ زبان سے کچھ نہیں بولا۔
"بھاگنے کی ضرورت نہیں' ہم اسے قیدی بنا کر اپنے ساتھ
بھی لے جا سکتے ہیں۔ محمود اسے اپنے وسیع و عریض باغ کی کسی
کوٹھری میں بند کرا دے گا....."
محمود نے دو ٹوک جواب دیتے ہی تشویش آمیز لہجے میں میری بات
کاٹ دی "یہ نہیں ہو سکے گا.. ہرگز نہیں ہو سکے گا۔ ابا جان کو
بھنک بھی مل گئی کہ ہم نے کسی لڑکی کو باغ میں قید کیا ہوا ہے تو وہ
سمجھیں گے کہ میں اسے بری نیت سے کہیں سے اٹھا لایا ہوں
اور پھر مجھ سے کچھ پوچھے بغیر میری پٹائی ادھیڑ ڈالیں گے۔"
"اور اگر میں اسے لے جا کر انہی کی تحویل میں دے دوں؟"
میں نے ذرا گھبراتے ہوئے محمود سے پوچھا۔
"یہ مناسب رہے گا" اس کا لہجہ پرسکون ہو گیا "اس
صورت میں تمہیں ان کو بھی پوری کہانی سنانا پڑے گی۔ تم نے
کوئی فرضی قصہ تراش لیا تو یہ عورت ہی سب کچھ اگل دے گی
اور ابا جان چاہیں گے کہ تمہیں اس عورت سے جو کچھ پوچھنا ہے
وہ انہی کے سامنے پوچھا جائے۔ اس طرح تم اپنے راز کو پوشیدہ
نہیں رکھ سکو گے۔"
وہ بے چارہ اس راز ہی سے لاعلم تھا جو اس کے ابا جان
مجھے بتانے ہی خود شروع کر دیتے۔
جانو ماچھی نے چند ہی منٹ بعد زمین پر سسک سسک کر دم
توڑ دیا۔ دانی کے بین نے زمین و آسمان کو ایک کرنا شروع کر دیا۔
ہم میں کسی کو جانو ماچھی سے ذرا بھی ہمدردی نہیں تھی لیکن دانی
کا بین اس قدر دردناک اور بے ساختہ تھا کہ میں اندر سے کانپ
اٹھا۔ اس وقت مجھے اندازہ ہوا کہ وہ اپنے مرد کو ٹوٹ کر چاہتی
تھی اور اس کے مر جانے پر خود کو بالکل بے آسرا اور تنہا محسوس
کر رہی تھی۔ وردا جو چند ثانیے پہلے مجھ پر تشدد کر رہی تھی'
میرے کچھ کہے بغیر خود ہی بڑھ کر دانی کو دلاسہ دینے میں مصروف
ہو گئی تھی۔

اس دشوار گزار اور ویران جنگل میں ڈاکو موجود تھے تو یہ
بھی یقینی امر تھا کہ پولیس والے ان اطراف میں آتے رہتے ہوں
گے۔ فرض شناس اہل کاروں کو ڈاکوؤں اور تخریب کاروں کی
سرکوبی ہوتی ہو گی تو فرض ناشناس اور راشی اہل کار لوٹ مار کے مال
میں سے اپنا حصہ وصول کرنے آتے ہوں گے' اس لئے
مجھے لاشوں کے بارے میں کوئی فکر نہ تھی۔ کوئی نہ کوئی انہیں
دریافت کر کے ان کی تدفین کا بندوبست کرا سکتا تھا۔
اس خونی ڈرامے میں جو کچھ ہوا' وہ دانی سے پوشیدہ نہیں
تھا۔ اس نے نہ صرف اس ڈرامے میں اختتامی اور مرکزی کردار ادا
کیا تھا۔ اسے معلوم تھا کہ وہ اپنے دشمنوں کے نرغے میں گھری
ہوئی تھی اس لئے ساتھی سے بیوہ ہونے کے صدمے سے اس
نے جلد ہی خود کو سنبھال لیا۔
"تم نے میری مانگ اجاڑ دی' اب مجھے کیوں گھیرے ہوئے
ہو؟ جاؤ' اور مجھے میرے جانو کے پاس اکیلا چھوڑ دو" اس نے
اپنی سرخ اور ویران آنکھوں سے باری باری ہم چاروں کو
گھورتے ہوئے' رندھی ہوئی آواز میں کہا۔
"جانو ماچھی پر ڈاکہ کا انعام مقرر تھا' اس کی لاش ہم
اپنے ساتھ لے جا رہے ہیں" محمود نے اسے آگاہ کیا۔
درد فقرے سنتے ہی دانی بری طرح بپھر گئی "جانو کی لاش میں
ہرگز نہیں لے جانے دوں گی۔"
اس کا یہ عمل ظاہر ہوتے ہی میرے ذہن میں خود بخود ایک
نئی راہ متعین ہو گئی۔ میں نے اسے راہ پر لانے کے لئے گفتگو کا
فرض خود سنبھال لیا "ہم تعداد میں چار اور ہتھیاروں سے لیس
ہیں۔ تم نے ہمارا راستہ روکنے کی کوشش کی تو ہم تمہیں بھی گولی
مار دیں گے کیونکہ تم بھی انہی کی ساتھی ہو۔"
وہ کسی خوف زدہ ہرنی کی طرح چند ثانیوں تک اپنی بڑی بڑی
آنکھوں سے مجھے گھورتی رہی پھر بولی "تم زبردستی پر اتر آؤ تو جو
چاہو' وہ کر سکتے ہو لیکن یہ سوچ لو کہ انعام کے لالچ میں تم پولیس
والوں کو پیسے کے عوض ایک لاش بیچو گے اور یہ ظلم بھی تم کو
مدتوں تک دھکے کھلا کر بڑی مشکل سے دی جائے گی۔"
"تم جو چاہو کہہ لو مگر انعام' انعام ہی ہوتا ہے۔ ہم علاقے
کے معزز لوگ ہیں۔ حکومت سے اپنا حق وصول کرنا اچھی طرح
جانتے ہیں" میں نے اس بار بھی سخت لہجہ اپنایا تھا۔
"تم لوگ معقول نہیں ہو" وہ فوراً ہی مصالحت پر اتر آئی۔
"تم نے جانو ماچھی کی آخری خواہش پوری کی ہے تو مجھے بھی اپنے
ساتھی کے کفن دفن کا بندوبست کرنے دو۔ جانو ماچھی ڈاکو ہوتا تو
میں ابھی تم کو دولت کے ڈھیر دینے کا وعدہ کر لیتی لیکن تم یقین کرو کہ
وہ فرشتہ تھا' لوٹ کا سارا مال اپنے ساتھیوں اور گاؤں کے
غریبوں میں بانٹ دیتا تھا۔ ہماری جمع پونجی چند اچھے ہتھیاروں اور
دس بیس ہزار روپے سے زیادہ نہیں ہے۔"
وہ چند ثانیوں کے لئے خاموش ہو گئی اور ہم میں سے کسی کے
بولنے سے پہلے ہی دوبارہ بولنے لگی "جانو مر گیا' تم اس کی لاش
پولیس کے حوالے کر دو گے تو وہ لوگ اس کے گھر اور گاؤں والوں
کو کئی دن تک تھانے میں خوب ذلیل کریں گے۔ پھر سرکاری
اسپتال والے لاش کو چیر پھاڑ کر اس میں برف بھر دیں گے۔ اسے
اس کی سزا مل چکی ہے' جب تم نے اس کی زندگی میں اس پر رحم
کیا ہے تو اس کے مرنے کے بعد اپنے اس رحم کو واپس نہ لو۔"
"یہ اسی صورت میں ہو سکتا ہے کہ تم ہمیں جانو ماچھی کے

…ضرور کی ہوگی۔ اس نے وحشی درندگی اور تشدد
…نے خوزال کو اغوا ضرور کیا تھا مگر اس نے خوزال کی حرمت
…نہیں ڈالی تھی اور یہ قدرت کا اپنا انتظام تھا کہ جانو
…بیوہ ہونے کے بعد مجھ سے الجھ رہی تھی گزری تھی
…نرم و نازک وجود کی مار سے بالکل اسی طرح مجھے زیر کرنا
…جس طرح خوزال نے اپنے اغوا کی واردات کو ناکام
…کوشش کی ہوگی۔

…وقت اور حالات کے بھیانک گرداب میں پھنس کر اس
…عجیب و غریب ہوگئی تھی۔ بے بس اور مجبور رانی
…ساتھ مجھ آزما کر مجھے آسودگی کا احساس ہو رہا تھا۔ وہ
…اور اس کی شریک کار بھی تھی لیکن ساتھ ہی ایک خوب
…اور خوش بدن عورت بھی تھی۔ اس کے شوہر نے میری
…اس کی مرضی کے خلاف چھوا تھا اور رانی خود ہی وہ
…بے جان کر رہی تھی۔

…اپنے خیالات کی رو سے اس وقت چونکا جب میری
…اچانک جیپ کی آہنی باڈی سے جا لگی۔

"جاؤ۔۔ تم یہاں سے چلے جاؤ۔۔ مجھے میرے جانو کے پاس
…" رانی ہیجانی انداز میں چیخ چیخ کر انہی فقروں کی تکرار
…رہی تھی۔

…ہیجانی کا سلسلہ منقطع ہوتے ہی اس نے میری چھاتی پر
…مارنا شروع کر دیے۔

میں نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر اسے گھورا پھر
…قوت سے اس کی کلائیاں دبوچ لیں۔ میری بے رحمانہ
…کا احساس ہوتے ہی اس کی دیوانگی دور ہوگئی … موقوف
…اپنا تنا ہوا بدن ڈھیلا چھوڑ کر بلک … پڑی۔

"آؤ" میں نے سلطان شاہ کو اشارہ کرتے ہوئے رانی کی
…چھوڑ دیا اور وہ وہیں ریت پر اکڑوں بیٹھ کر رونے اور
…نے لگی۔

"جانو ماچھی کی زندہ یا مردہ گرفتاری پر واقعی دو لاکھ روپے کا
…انعام ہے" جیپ میں سوار ہوتے ہوئے محمود نے سرگوشیانہ
…میں مجھے لالچ دلانا چاہا۔

"ہوا کرے" میں نے بے پروائی سے کہا "ہم بردہ فروشی نہیں
…سکتے۔ وہ زندہ ہاتھ آ جاتا تو میں کسی بھی قیمت پر اسے جیل
…سلاخوں سے باہر نہ رہنے دیتا مگر اب بات مختلف ہوگئی ہے۔"

"تم واقعی گریٹ ہو" وہ گہرا سانس لے کر بولی "میں تو ڈر
…گئی کہ کہیں تم رانی سے ہی انتقام لینے پر نہ تل جاؤ۔ بھلا یا
…اپنے حریف کی عورتوں کے حق میں وحشی درندہ ثابت ہوتا

…اسے کوئی جواب دیے بغیر محمود سے مخاطب ہو گیا۔
…گاڑی موڑ لو۔"

"کیوں؟" اس نے جیپ کو آگے بڑھاتے ہوئے حیرت سے پوچھا "کیا بات ہے؟"

"اس الو کی پٹھی نے طبیعت بدمزہ کر دی ہے۔ کسی کو قتل کرنا آسان سی بات ہے لیکن رانی جیسی حساس عورت کو بیوہ کرنے کا احساس بہت بوجھل ہو گیا ہے۔"

"ہم آدھے سے زیادہ راستہ طے کر چکے ہیں" محمود تنبیہ آمیز لہجے میں بولا "تم گھر سے لڑنے بھڑنے کا ارادہ لے کر نکلے ہو تو ایسے واقعات پیش آتے ہی رہیں گے۔ اس علاقے میں آج کل ڈاکوؤں نے بہت سر اٹھایا ہوا ہے۔ وہ تو تمہارا مقدر یاور تھا کہ تم نے ان سب کو مار لیا۔ ہم لوگوں سے ذرا بھی چوک ہوتی تو کل پولیس والے یہاں ہماری لاشوں کی تصاویر بنوا رہے ہوتے۔ ان لوگوں کو بڑھ کر نہیں مارو گے تو خود مارے جاؤ گے۔"

"یہ سب مجھے معلوم ہے لیکن اب میرا ذہن ماؤف ہو رہا ہے۔"

"یہ بھی ممکن ہے کہ خبر ملنے پر جانو ماچھی کے حمایتی واپسی پر ہمیں گھیرنے کی کوشش کریں" سلطان شاہ نے خیال ظاہر کیا۔ "رانی نے دیکھ لیا ہے کہ ہم آگے جا رہے ہیں۔"

"میرا خیال ہے کہ ایسا نہیں ہوگا" محمود نے دھیمی آواز میں کہا "اس علاقے کے نامور ڈاکو بھی قول کے پکے اور سدا احسان ماننے والے ہوتے ہیں۔ تم نے دیکھا نہیں کہ رانی نے کسی قیمت پر لاسرکار کا نام نہیں لیا تھا۔"

"تم نے اپنے خیال کی وجہ نہیں بتائی" سلطان شاہ نے اسے ٹوکا۔

"یہ آمنے سامنے کا مقابلہ تھا" محمود کہنے لگا "وہ غالب آ جاتے تو ہمیں لوٹ مار کر فرار ہو جاتے۔ ہم نے انہیں مار لیا اور جیت گئے۔ رانی اگر واقعی پکی ڈاکو ہے تو وہ ہمیں جانو ماچھی کے قتل کا مجرم نہیں سمجھے گی۔ اس نے سب کچھ اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے اور یہ بھی دیکھا ہے کہ تم نے اس کے مرتے ہوئے شوہر کی آخری خواہش بڑی رحم دلی کے ساتھ پوری کی ہے۔ اس کے علاوہ تم نے دو لاکھ روپے کے انعام کی پروا کئے بغیر جانو ماچھی کی لاش رانی کے حوالے کر دی۔ وہ تمہارے یہ احسانات فراموش نہیں کر سکتی۔ میرا خیال ہے کہ وہ اپنے لوگوں میں لوٹ کر ہماری نشاندہی تک نہیں کرے گی۔"

"اگر اس نے اپنے شوہر کے مشن کو جاری رکھا اور کسی موقع پر دوبارہ ہمیں گھیرنے میں کامیاب ہو گئی؟" دریا کے لئے گفتگو کا وہ موڑ دلچسپ ثابت ہوا تھا۔

"پھر وہ ذرا بھی رو رعایت سے کام نہیں لے گی اور شاید سب ہی کو اڑا دے گی۔"

"یہ کیا بات ہوئی۔ اس وقت اسے ہمارے احسانات یاد نہیں آئیں گے؟"

"وہ ایک اتفاقی اور کھلا مقابلہ ہوگا۔ اتفاقاً تو کچھ بھی ہو سکتا ہے۔ میرے کہنے کا مطلب صرف یہ تھا کہ وہ اتفاقاً ہمارا پیچھا نہیں کرے گی۔ اس لئے ہمیں اس خطرے کو بھول جانا چاہئے۔" محمود نے وضاحت کی۔

ہمارے عزائم سے واقف ہونے کے بعد محمود نے ابتدا میں ہمیں کسی واضح منصوبہ بندی کے بغیر کوٹ مندو کا رخ نہ کرنے کا مشورہ دیا تھا۔ اس کا خیال تھا کہ وار اوچھا پڑنے کی صورت میں ملا سرکار وہاں سے غائب ہو سکتا تھا لیکن میرے اصرار پر اس نے سفر جاری رکھا تھا اور اب میں واپسی پر آمادہ تھا لیکن وہ سفر جاری رکھنے پر مصر تھا۔

"ہماری واپسی تمہارے ابتدائی مشوروں کے مطابق ہوگی پھر تم سفر جاری رکھنے پر کیوں اصرار کر رہے ہو؟" قدرے توقف کے بعد میں نے الجھن آمیز لہجے میں اس سے سوال کیا۔

"اس وقت بھی میرا یہ مطلب نہیں کہ ہم براہ راست کوٹ مندو پر دھاوا بول دیں۔ ہم ملا سرکار کے گاؤں کے قرب و جوار میں شکار کھیل کر اندھیرا ہونے سے پہلے بہ آسانی واپس لوٹ سکتے ہیں۔ ابھی بہت لمبا دن پڑا ہوا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اس دوران ہمیں کوئی کام کی بات بھی معلوم ہو جائے۔"

میں خاموش ہو گیا اور جیپ ناہموار راستوں پر اچھلتی کودتی ہوئی آگے بڑھتی رہی۔

کافی دیر تک ہم چاروں ہی خاموش رہے۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے آنے والے لمحات کے بارے میں اپنی اپنی جگہ پر ہر ایک فکرمندی کا شکار ہو گیا ہو۔ دوران سفر جانور مارنا بھی اور اس کے ساتھیوں کو مار لینا ہر اعتبار سے ایک نیک شگون تھا لیکن کچھ نہیں کہا جا سکتا تھا کہ اگلے کسی معرکے کا انجام کیا ہوگا۔

راستے میں ہم ایک چھوٹے سے گاؤں کے قریب سے گزرے۔ جیپ کے انجن کی آواز اور اس کے پیچھے اڑتے ہوئے گرد و غبار کو دیکھ کر گاؤں کے بہت سے میلے کچیلے، خستہ حال اور نیم برہنہ بچے دوڑتے ہوئے گاؤں سے باہر آ گئے تھے۔ ان میں سے خاصے بچے بالکل ننگ دھڑنگ تھے جنہیں دیکھ کر میں ایدھر ہی اندر سے لرز اٹھا۔ چیختے چلاتے ہوئے بچوں نے اپنی ننھی ننھی مٹھیوں میں چھریا ریت بھر کر جیپ کی طرف اچھال کر اپنے جوش و خروش کا اظہار کیا۔ وہ جیپ سے اتنی دور تھے کہ ان کا پھینکا ہوا کنکر بھی جیپ تک پہنچنے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔

"ان بچوں اور جانوروں کی زندگی میں کیا فرق ہے؟" پیچھے سے دیرا نے حیرت انگیز لہجے میں تبصرہ کیا "بعض بچوں کی پسلیاں تک یہاں سے صاف نظر آ رہی ہیں۔"

"کوہستان، تھر اور دور افتادہ علاقوں میں انسانی زندگی اس سے بھی زیادہ عبرت ناک ہوتی ہے" محمود نے ٹکڑا لگایا "کہیں کہیں تو میلوں میل تک آوارہ چوپائے تک نظر نہیں آتے لیکن وہاں بھی انسان ملتے ہیں جو پچھلی برسات سے بھرے ہوئے جراثیم زدہ پانی اور خود رو جھاڑیوں پر اپنا گزارہ کرتے ہیں۔"

"جیپ روک لو!" میں نے اسے ہدایت کی۔ ...

بچوں کو دیکھ کر میرا رواں رواں کانپ اٹھا تھا۔ ... زمین پر اشرف المخلوقات تھے لیکن ان کی زندگیاں جانوروں سے بدتر بسر ہو رہی تھیں۔ نہ پینے کو صاف پانی میسر تھا نہ ... کو صاف اور سالم کپڑا مگر وہ پھر بھی پیدا ہوتے تھے اور بے پناہ قوت نمو کے زور پر حیرت ناک طور پر زندہ رہتے تھے ... سے بہتر حالات میں رہنے والوں پر چیختے چلاتے اور ... اچھالتے تھے۔ آسائشیں تو دور کی بات تھیں انہیں ... کے بنیادی لوازم تک میسر نہیں تھے۔ غریب عوام اور مزدوروں کی فلاح و بہبود کے زبانی نعرے لگانے والے کتنے حکمران پاکستان کی بساط اقتدار پر نمودار ہو کر ... تھے لیکن صاف نظر آ رہا تھا کہ کوٹ مندو کے مضافات ... والے ان آدمیوں اور آدم زادوں کے لئے کسی نے کچھ ... تھا۔

وہ بھوک، پیاس، عسرت اور افلاس کے ماحول میں پیدا ... تھے اور محرومیوں کے اسی جہنم میں وباؤں سے لڑ کر ... تھے۔ زندگی کے بارے میں ان لوگوں کے تلخ ترین ... جذبات کا اندازہ لگانا کوئی مشکل کام نہیں تھا۔ شہروں ... قدم قدم پر بکھری ہوئی ہزاروں سہولتوں اور آسائشوں کے ... سے محروم رکھے جاتے تھے۔ اس ماحول میں پلنے بڑھنے ... جوان صحیح تربیت اور ماحول نہ ملنے کی وجہ سے باغی اور ... ہو سکتے تھے۔ شہروں کی روشنیاں دیکھ کر ان کے ... روشن معاشرے سے نفرت کی آگ بھڑک سکتی تھی اور ... میں سے کسی کو ہتھیاروں کا سہارا مل سکتا تو وہ باز ... چور، ڈاکو یا بھریاری بن سکتا تھا۔ یہ بات سمجھ میں آتی ... کہ ملا سرکار بلاوجہ ہی کوٹ مندو میں نہیں پڑا ہوا تھا ... اندھی عقیدت، تنگی تنگی آبادی میں مکمل ذہنی تحفظ اور ... کی بھرپور آزادی کے ساتھ ہی اس کے عزائم کے لئے ... بہت زرخیز تھے۔ وہ محنت کے بغیر یا ذرا سی محنت کر کے ... ذہنوں کو بہت آسانی کے ساتھ ان لوگوں کے خلاف ... جو ایئرکنڈیشنڈ محلوں میں رہ کر ان پر حکومت کرتے تھے ... کے دسترخوان سے ہر وقت دنیا کی بہترین نعمتیں ... بچتی اور پھینکی جاتی تھیں کہ اس پر پورے پورے گاؤں ... ہو سکتا تھا۔

پاکستان کے شہری اور دیہی معاشروں کے تضاد ... بہت سی تقریریں سنی تھیں کئی مضامین بھی پڑھے تھے ... افتادہ مقامات پر رہنے والوں کے حقیقی مصائب کا اندازہ ... درمیان پہنچے بغیر کیا ہی نہیں جا سکتا۔

جیپ رکتے ہی بیشتر بچے خوف زدہ آوازوں میں شور مچاتے
ہوئے واپس بھاگ پڑے تھے۔ ان میں سے قدرے بڑی عمر کے
دو بچے اعتماد سے اپنی جگہ پر کھڑے ہمارا تماشا دیکھتے رہے۔
میں نے جیپ سے اتر کر اشارے سے ان دونوں بچوں کو
اپنی طرف بلایا لیکن وہ وہیں کھڑے رہے۔ بھاگنے والے بچے اپنی
بستی میں ایک محفوظ فاصلے پر پہنچ کر رک گئے تھے اور وہیں سے
ہمیں للکار شاید ہمیں شکست دینے کی کوششیں کر رہے تھے۔ ان
کے رویے سے یہ ظاہر ہو رہا تھا کہ انہوں نے ہمیں دوست کے
بجائے اپنا حریف تصور کر لیا تھا۔

"قریب آؤ، ہم تمہارے دوست اور ہمدرد ہیں" محمود نے
انہیں مخاطب کر کے سندھی میں کہا۔ میرے ساتھ مسئلہ یہ تھا کہ
میں سندھی اچھی طرح سمجھ سکتا تھا لیکن روانی سے بولنا میرے
بس سے باہر تھا۔

"دوست ہو تو تم ہمارے پاس آ کر ہمیں وہاں کیوں بلا رہے ہو؟"
ان میں سے ایک لڑکے نے تیکھے انداز میں کہا۔ اس کے لہجے
میں ملامت کے بجائے خفگی سی جھلک رہی تھی۔

محمود نے جیپ میں سے خورد و نوش کے سامان کی ایک ٹوکری
نکالی اور ان کی طرف بڑھ گیا۔ میں بھی اس کے ساتھ ہو لیا۔
میرے لئے وہ ایک نیا تجربہ تھا۔

"تمہارے گاؤں کا کیا نام ہے؟" محمود نے درمیانی فاصلہ
طے کرتے ہوئے پوچھا۔

"کچھ نہیں۔ جب تک یہاں کے جوہڑوں میں پانی ہے، یہ
ہمارا گاؤں ہے۔ پانی سوکھ جائے گا تو ہم یہاں سے کہیں اور چلے
جائیں گے۔ خانہ بدوشوں کی آبادیوں کا کوئی نام نہیں ہوتا۔"
بولنے والا دس بارہ سال کا بچہ تھا لیکن اس کے لب و لہجے میں ان
تجربات کا رچاؤ نمایاں تھا جن سے وہ اس کم سنی میں ہی گزر چکا
تھا۔

"یہ لو!" محمود نے خورد و نوش کے سامان سے بھری ہوئی
ٹوکری اس کی طرف بڑھاتے ہوئے کہا "یہ ہماری طرف سے
تمہارے لئے ایک چھوٹا سا تحفہ ہے۔ اس میں کھانے پینے کا
سامان ہے۔"

اس بچے نے احسان مندی کا کوئی مظاہرہ کئے بغیر محمود سے
ٹوکری لے لی۔ اس کے انداز سے ایسا ظاہر ہو رہا تھا جیسے وہ ہمیں
مقروض تصور کر رہا ہو اور توقع سے کم مقدار میں قرض کی
ادائیگی پر غیر مطمئن ہو۔

"سگریٹ ہے تمہارے پاس؟" دوسرے لڑکے نے حریصانہ
انداز میں محمود سے پوچھا۔

"اتنی چھوٹی عمر میں تم سگریٹ پیتے ہو؟" محمود نے ملامت
آمیز لہجے میں پوچھا "اس ویران علاقے میں تمہیں اپنا شوق
پورا کرنے کے لئے سگریٹ کہاں سے میسر آتی ہے؟"

"ہم جھاڑیاں اور ان کی جڑیں ابال کر کھاتے ہیں۔ ہمیں
سگریٹ کہاں سے ملے گی؟" اس نے استہزائیہ لہجے میں جواب
دیا تھا "میرا باپ کسی عجیب بیماری میں مبتلا ہے۔ سگریٹ پینے سے
اسے آرام ملتا ہے۔ کبھی کبھار کوئی گاؤں سے سگریٹ لے آتا
ہے یا ہم شکاریوں سے مانگ لیتے ہیں۔ پچھلے کئی ہفتوں سے اس
کی سگریٹیں ختم ہو چکی ہیں۔"

میں نے اپنی جیب میں موجود تین پیکٹ ماچسوں سمیت اس
کے حوالے کر دئیے اور ٹوٹی پھوٹی سندھی میں اس سے سوال کیا۔
"تم لوگ یہاں اتنی مصیبت کی زندگی گزارنے کے بجائے کسی آباد
گاؤں میں کیوں نہیں چلے جاتے؟ وہاں دال، آٹا، چاول، گوشت
سب کچھ ہی ملتا ہے، سگریٹیں بھی ملتی ہیں۔"

"وہاں یہ سب چیزیں پیسے سے ملتی ہیں۔ ہم پیسہ کہاں سے
لائیں گے؟"

"محنت مزدوری کر کے اتنا تو کما ہی سکتے ہو کہ اپنا پیٹ بھر سکو؟"

"کوئی زمیندار ہمیں مزدوری نہیں دیتا۔ وہ ہمیں خریدنا
چاہتے ہیں۔"

"کیا تم لوگ کہیں آباد ہونے کی کوشش کر چکے ہو؟" محمود
نے حیرت سے پوچھا۔

"ہم اپنی خوشی سے یہاں نہیں رہتے" اس بچے کا لہجہ کسی
بڑے آدمی سے زیادہ زہریلا تھا "کتا بھی بھوک سے بلبلاتا ہے تو
ویرانہ چھوڑ کر کسی بستی کی طرف بھاگتا ہے جہاں اسے سوکھی
ہڈیاں ملنے کی امید ہو۔ ہمارے بڑے بتاتے ہیں کہ وہ کئی بار
بستیوں کی طرف گئے تھے اور ہر بار اپنی کئی عورتیں گنوا کر واپس
لوٹنے پر مجبور ہو گئے۔ خود میری ماں بھی پتا نہیں کہاں ہو گی؟"

اس کی باتیں بھیانک تھیں لیکن اس کے سپاٹ لہجے سے
ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ عورتیں گنوانے کے ہولناک مفہوم سے یکسر
نابلد تھا۔ اس کے معصوم الفاظ میں مجھے ڈراؤنی کہانیاں پوشیدہ
نظر آ رہی تھیں۔

"ہمارے بڑے اب بستیوں سے خوف کھانے لگے ہیں" وہ
اپنی رو میں بولے جا رہا تھا "سفر کرتے ہوئے دن میں کسی بستی
کے آثار یا رات میں روشنی نظر آ جائے تو وہ راستہ کاٹ کر دور
سے گزر جاتے ہیں یا ویرانوں میں ڈیرے لگوا دیتے ہیں۔ ان کی
نظریں بچا کر ہم میں سے کچھ بڑے بچے آبادیوں سے کچھ چرا لاتے
ہیں۔ کوئی پکڑا جائے تو ہمارے بڑے اسے پیٹ کر اور گاؤں والوں
سے معافیاں مانگ کر اسے چھڑا لیتے ہیں۔ وہ آبادیوں سے اس
طرح بھاگتے ہیں جیسے وہاں بھوت پریت اور بدروحیں رہتی ہوں۔"

وہ اپنی زندگی کی سنگین حقیقتیں بڑے سادہ اور ایک حد تک
معصومانہ الفاظ میں بتا رہا تھا۔ اس کے لب و لہجے میں اسی قدر تلخی
تھی جتنا وہ سمجھ سکتا تھا۔ اپنی عقل، سمجھ اور تجربے سے ماورا
باتیں اس کے لئے سپاٹ تھیں۔ انسان نما بھیڑیوں کی حویلیوں یا

جاگیروں میں چند عورتوں کا گم ہو جانا اس کے لئے اسی طرح افسوس ناک تھا جس طرح میلے کی بھیڑ میں کسی بچی کا گم ہو جانا۔ اس سے آگے نہ اسے کچھ بتایا گیا تھا اور نہ وہ خود سمجھ سکتا تھا۔

"آبادیوں میں سب لوگ برے نہیں ہوتے" میں نے محبت بھرے لہجے میں کہا "تم چاہو تو ہمارے ساتھ چل سکتے ہو۔ پڑھ لکھ کر تم کسی قابل ہو جاؤ گے تو اپنے زور بازو سے بہت کچھ کما سکو گے۔ آج کے چند بچے کچھ دن بعد اپنے پورے قبیلے کی قسمت بدل سکتے ہیں لیکن اس کے لئے ہمت کر کے کسی نہ کسی کو کوئی بڑا فیصلہ کرنا ہو گا۔"

"ہم ایسے دھوکوں میں آنے والے لوگ نہیں ہیں" اس بچے کے وجود میں چھپا ہوا بڑے ذہن کا مرد بول رہا تھا "انسان کسی کی قسمت نہیں بدل سکتا۔ قسمتیں تو آسمان پر لکھی جاتی ہیں۔ یہ نہ سمجھو کہ ہماری برادری میں سرکش بچے پیدا نہیں ہوتے۔ کئی تھے جو اچھی زندگی کی آرزو میں گھروں سے بھاگ گئے اور اب ان کا کوئی پتا نہیں ہے وہ مر کھپ گئے ہیں یا بے آسرا بن گئے ہیں یا کسی وڈیرے کی غلامی میں زندگی بسر کر رہے ہیں؟ ہمیں کچھ معلوم نہیں۔ ہم بنجارے ہیں۔ اپنے دانہ پانی کی تلاش میں چلتے رہتے ہیں۔ اس غول سے کوئی بچھڑ جائے تو وہ ہمیشہ کے لئے بچھڑ جاتا ہے۔ ہم تمہارے ساتھ جا کر کسی قابل ہو بھی گئے تو اپنے قبیلے، اپنے باپ اور اپنے رشتے داروں کو کہاں ڈھونڈیں گے؟ یہاں سے جانے کا مطلب ان سب سے ہمیشہ کے لئے اپنا رشتہ توڑنا ہو گا۔ ہم خود انہیں چھوڑ کر بھاگ جائیں تو بڑھاپے کے برے دنوں میں کون ان کی دیکھ بھال کرے گا؟ کون انہیں قبروں میں اتارے گا؟"

ہم نے ان کے سامنے اپنی جیبیں خالی کر دیں اور بوجھل دلوں سے واپس ہو لئے۔

"کیا تمہیں یہ سب پتا نہیں تھا جو ان بچوں کو اس طرح ٹٹول رہے تھے؟" جیپ کا سفر دوبارہ شروع ہو جانے پر میں نے گھورو سے الجھتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"میں کیا، اس علاقے کا رہنے والا ہر شخص ان بدنصیبوں کی کہانیوں اور مجبوریوں سے اچھی طرح واقف ہے لیکن میں تمہیں ان بچوں کی زبان سے ان کی کہانی سنوانا چاہتا تھا۔"

خانہ بدوشوں کے وہ بچے اردو زبان سے نابلد تھے جب کہ ویرا اور سلطان شاہ کے لئے سندھی زبان ناقابل فہم تھی اس لئے میں ان کو اپنے الفاظ میں بچوں کی کتھا سنانے لگا۔

"ملا سرکار کے بارے میں ان بچوں کا کیا خیال تھا؟" میری گفتگو ختم ہونے پر ویرا نے سوال کیا۔

"میں نے ان سے ملا سرکار کے بارے میں کوئی سوال نہیں کیا" میں نے ایمانداری سے اعتراف کرتے ہوئے کہا "ان کی باتیں اتنی سادہ اور پراثر تھیں کہ اس وقت میں ملا سرکار کو بھول ہی گیا تھا۔"

"حالانکہ ان سے تم کو بہترین معلومات حاصل ہو سکتی" ویرا نے معاندانہ لہجے میں کہا "یہ گھومنے پھرنے والے لوگ ہوتے ہیں۔ انہیں بہت سی ایسی باتیں بھی معلوم ہو جاتی ہیں جو دوسروں کے علم میں نہیں آ سکتیں۔"

وہ ٹھیک کہہ رہی تھی لیکن اس کے لئے یہ سمجھنا ضروری ہے کہ ... گھیر کر بیٹھ جانے والے ان لڑکوں میں مطلب کی کوئی بات رکھنا محال ہو جاتا ہے۔ سوچی سمجھی باتیں دھری کی دھری رہ جاتی ہیں اور گفتگو خود اپنا رخ بنا لیتی ہے۔

کچھ دیر بعد گھورو نے بتایا کہ کوٹ منصور کی ذات اس علاقے میں ہونے والی تھیں اس لئے ہمیں شکار کے لئے فائرنگ کا ارادہ ترک کر دینا چاہئے تھا۔ دور سے ابھرنے والی فائرنگ کی آواز یہاں تک آنے پر کوٹ منصور والے شاید اتنا نہ چونکتے جتنا کہ بالکل قریب فائرنگ سن کر ہوشیار ہو جاتے۔

ہم نے جیپ وہیں رکوالی۔ دن زیادہ نہیں گزرا تھا۔ سورج کو نصف النہار پر آنے میں بھی خاصی دیر تھی لیکن منہ اندھیرے ناشتا کر کے نکلنے اور پھر طویل سفر کے باعث کم از کم میری بھوک چمک اٹھی تھی۔

میں نے کھانا کھا لینے کی تجویز پیش کی تو سب ہی نے ہم زبان ہو کر میری تائید کی اور ویرا نے مردانہ لباس میں ہونے کے باوجود رضاکارانہ طور پر میزبانی کا زنانہ شعبہ سنبھال لیا۔

جیپ کے عقبی حصے میں گیس سے بھرا ہوا سلنڈر، دیگچی اور چولہا موجود تھا لیکن ویرا ان میں سے کسی چیز کو چھونا نہیں چاہتی تھی۔ اس کا خیال تھا کہ گھر سے باہر بھی دستر خوان پر اڑاتے ہوئے گرم گرم کھانے موجود ہوں تو پکنک کا لطف نہیں آتا۔ اس کے نزدیک ہماری وہ مہم پکنک کی طرح تھی اور وہ اسے اسی طرح لطف اندوز ہونا چاہتی تھی۔

قیمے، کباب اور پراٹھوں سے کھڑے کھڑے ہی انصاف ہو گیا۔ اس وقت مجھے اندازہ ہوا کہ ہم گھر سے خورد و نوش کا زیادہ سامان لے کر چلے تھے جس میں سے ایک ٹوکری خانہ بدوش بچوں کو دے دینے کے بعد بھی کوئی کمی نہیں آئی تھی۔ کھانے کے بعد پھلوں کی باری آئی۔ تھرماس سے چائے کی پیالیاں پی کر جیپ میں اپنی نشستوں پر بیٹھنے پر مجبور ہو گئے کیونکہ بسیار خوری کے سبب سب پر سستی سوار ہونے لگی تھی۔

میں سخاوت کے جوش میں اپنی تمام سگریٹیں ان بچوں کو دے چکا ہوا تھا۔ کھانے پینے سے فارغ ہونے کے بعد تمباکو نوشی کی طلب نے شدت سے سر ابھارا تو مجھے افسوس ہوا کہ میں نے سگریٹیں کیوں نہ روک لیں۔ یہ میرا اصل روپ نہیں تھا۔ بدوش بچوں کے سامنے میں جو کچھ کر رہا تھا وہ ایک جذباتی نتیجہ تھا۔ ایسے جذباتی ابال دنیا کے برے سے برے انسان ...

پراپوں کو بھی اپنے بھٹوں میں چھپا لیتے ہیں اور یہ جھاگ بیٹھ جانے کے بعد جو کچھ سامنے آتا ہے وہ انسان کا اصل روپ ہوتا ہے۔ اصل روپ میں آنے کے بعد انسان کو خود اپنے ان فیصلوں پر افسوس ہوتا ہے جو وہ جذباتی ابال میں آکر کر گزرتا ہے۔

میری محرومی خاصی ناپائیدار ثابت ہوئی۔ ویرا نے اپنے لیے سگریٹ سلگائی تو مجھے یاد آگیا کہ وہ بھی تمباکو نوشی کی عادی تھی اور دوں کے کونے میں جٹے وار بن کر میں اپنا وقت آسانی سے گزار سکتا تھا۔

وہاں سے روانگی کا آغاز ہم نے اپنی رائفلوں کی گونج میں کیا۔ اس وقت تیتروں کا شکار تلاش کرنا آسان نہیں تھا لیکن ہمارا مقصد شکار کھیلنے سے زیادہ اس علاقے میں اپنی موجودگی کا براز پیدا کرنا تھا جس تک بغیر کوٹ مندو کے جعلی آستانے کے محافظ ہماری طرف سے شکوک و شبہات میں مبتلا ہو کر ہمارے خون کے پیاسے بن سکتے تھے۔

رائفلوں کی بے مقصد چاند ماری سے کارتوسوں کا ایک پورا پیکٹ ضائع کرنے کے بعد ہمیں کل تین تیتر حاصل ہوئے جن میں سے ایک پہلے سے زخمی ہونے کے سبب پرواز کرنے سے قاصر تھا۔ اس کے داہنے پر کے پاس زخم پر جمے ہوئے خون سے ظاہر ہوتا تھا کہ وہ پہلے ہی کسی شکاری کی گولی کھا چکا تھا۔ بقیہ دونوں پرندے صحت یاب اور تروتازہ تھے۔

"میرا خیال ہے کہ اب ہم کوٹ مندو سے بہت قریب آچکے ہیں" محمود دھیمی اور تشویش آمیز آواز میں کہہ رہا تھا "یہاں سے بائیں طرف مڑ کر ہم کسی بھی لمحے کوٹ مندو پہنچ سکتے ہیں۔"

"جیپ روک لو!" میں نے اسے مشورہ دیا "ہم یہیں جیپ سے اتر کر کچھ دیر تک چاند ماری کی مشق کرتے ہیں۔ کچھ نہ ہوا تو تھوڑی دیر بعد واپسی کا سفر شروع کر دیں گے۔"

"یہاں دور دور تک شکار کا پتا نہیں ہے۔ یہاں کارتوس ضائع کر کے تم کیا مقصد حاصل کرنا چاہ رہے ہو؟" میری منطق سے ویرا پوری طرح مطمئن نہیں تھی۔

اس مرحلے پر میرے لیے یہ بتانا محال تھا کہ میں کیا سوچ رہا تھا کیونکہ میرے ذہن میں جو بھی مفروضات موجود تھے وہ سب ہی مبہم اور غیر واضح تھے اس لیے میں نے ویرا سے کہا "میں جو کہہ رہا ہوں' وہ کرتی چلی جاؤ یا پھر میں دستبردار ہو جاتا ہوں جو تم چاہو گی وہی کیا جائے گا۔"

اپنی مرضی سے مختلف سمتوں میں نکلنا ہمارے حق میں خطرناک ثابت ہو سکتا تھا۔ سب سے بڑا خطرہ یہی تھا کہ ہم ایک لاوارث کے ہاتھوں زخمی ہو سکتے تھے اس لیے ہم نے کھلے جنگل میں گھسنے کے بجائے جیپ کے چاروں طرف اپنی سمتیں متعین کیں اور وقفے وقفے سے فائر کرنے میں مصروف ہو گئے۔

پرندوں کے معاملے میں وہ علاقہ بالکل ہی یتیم نہیں تھا۔

تقریباً نصف گھنٹے میں ہم وہاں سے کئی تیتروں کے علاوہ دوسرے پرندے بھی مار لینے میں کامیاب ہو گئے لیکن ہم جتنی مقدار میں اپنے کارتوس ضائع کر رہے تھے اس کے اعتبار سے دوسرا کام جا رہے تھے اور اس وقت تک شکار کے علاوہ کوئی دوسری کامیابی بھی سامنے نہیں آئی تھی جو ہماری اٹک شوٹی کا باعث بن سکتی۔

پھر اچانک ہی فضا میں ایک نئی آواز گونجی جس نے ہم سب کو چونکا دیا۔ وہ کسی سب مشین گن کی ٹرٹ ٹرٹ کی آوازیں تھیں جو وقفے وقفے سے تین بار ابھریں اور آخری راؤنڈ کی گونج ختم ہونے سے پہلے ہی فضا میں ایک کرخت انسانی آواز گونجی اور ویرا دوڑتی ہوئی میرے پاس پہنچ گئی۔

"یہ کون ہے؟ کیا کہہ رہا ہے؟" اس نے ہانپتے ہوئے مجھ سے سوال کیا۔

"اسی کے انتظار میں، میں یہاں کارتوس برباد کر رہا تھا" میں نے مسکراتے ہوئے کہا "وہ ہمیں اپنی زبان میں فائرنگ روک دینے کا حکم دے رہا ہے۔"

آہستہ آہستہ ہم چاروں جیپ کے قریب اکٹھا ہو گئے جہاں شکار کئے ہوئے پرندے موجود تھے۔

اسی وقت سب مشین گن کا برسٹ دوبارہ گونجا۔ آواز اس مرتبہ قدرے قریب آگئی تھی اور فائر آسمان کی سمت میں کیے گئے تھے کیونکہ کوئی گولی درختوں کے درمیان سے سرسراتی ہوئی نہیں گزری تھی۔

"تم کون ہو؟ سامنے آکر بات کرو! ہم نے فائرنگ روک دی ہے" میرا اشارہ پا کر محمود نے چیختے ہوئے کہا تاکہ اپنا پیغام نادیدہ حریف تک پہنچا سکے۔

"جہاں ہو، وہیں ٹھہرے رہو، ہم آ رہے ہیں" دوسری طرف سے فوراً ہی پیغام کا جواب دے دیا گیا۔

"یہ کون ہو سکتے ہیں؟" ویرا مکالمات نہ سمجھنے کی وجہ سے صورت حال کے بارے میں الجھن کا شکار ہو رہی تھی۔

"یہاں ملا سرکار کے آدمیوں کو ہی اتنی بالادستی حاصل ہو سکتی ہے۔ چند ثانیوں بعد پوری صورت حال واضح ہو جائے گی۔ ہمیں فائرنگ روکنے کا حکم دے کر وہ اسی طرف آ رہے ہیں۔"

"اگر انہوں نے ہمیں اپنا قیدی بنانے کی کوشش کی تو کیا ہوگا؟" ویرا نے پوچھا۔

"انہیں پتا چل جائے گا کہ چارے کے طور پر ہم ایک عورت کو بھی اپنے ساتھ لئے پھر رہے ہیں۔ ہمیں چھوڑ کر وہ تمہیں اپنے ساتھ لے جائیں گے اور تم کو اپنی حرکتوں سے ملا سرکار کی خانگی زندگی برباد کرنے کا سنہرا موقع مل جائے گا۔"

طویل وقفے کے بعد سلطان شاہ کو ویرا کو ستانے کا موقع مل ہی گیا۔

ویرا بھڑک کر اسے غصیلی نظروں سے گھورنے لگی "یہ مسخریوں کا وقت نہیں ہے" وہ غرائی۔

"تم نے سوال ہی ایسا کیا تھا کہ یہاں نظر ہوتے تو وہ بھی مست ہو جاتے" سلطان شاہ اپنی رائفل کی نال میں جھانکتا ہوا، بے پروائی سے بولا "آخر وہ تمہیں کیوں پکڑیں گے؟"

"میں اپنی نہیں، ہم سب کی بات کر رہی ہوں" ویرا غصیلے لہجے میں بولی۔

"اوہ! میں سمجھا کہ تم صرف اپنے بارے میں فکرمند ہو رہی ہو۔"

میں نے قہربار نظروں سے سلطان شاہ کی طرف دیکھتے ہوئے اسے پھٹکارا "اپنی چونچ بند رکھو۔ آنے والے ہمارے لئے پھولوں کے ہار لے کر نہیں آ رہے ہیں۔ اس وقت ہمیں ساری توجہ ان پر مرکوز رکھنا چاہئے۔"

وہ سعادت مندانہ انداز میں سر جھکا کر ویرا سے دو قدم دور چلا گیا۔

چند منٹ بعد سامنے کی جھاڑیوں اور درختوں میں سے ہیبت ناک چہروں والے دو لمبے تڑنگے افراد نمودار ہوئے۔ ان کے ہاتھوں میں کلاشنکوف رائفلیں موجود تھیں جن کے میگزین چڑھے ہوئے تھے۔ ان کے چہروں پر پھیلی ہوئی درشتگی سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اپنی مرضی کے خلاف کوئی بھی واقعہ رونما ہونے پر وہ خوں ریزی سے ذرا بھی دریغ نہیں کریں گے۔

ہم سب نے اپنی طرف سے امن و صلح کے جذبات کے اظہار میں پہلے ہی اپنی رائفلوں کے کندے زمین پر ٹکائے ہوئے تھے لیکن کسی بری صورت حال سے نمٹنے کے لئے بھی تیار تھے۔

"تم لوگ کون ہو؟" آنے والوں نے ہم سے کچھ فاصلے پر رک کر سرد لہجے میں سوال کیا۔

"شکاری ہیں، لیکن تم کون ہو اور ہماری تفریح میں کیوں خلل انداز ہو رہے ہو؟" محمود نے تیز لہجے میں سوال کیا۔ اس کا لہجہ بالکل اس شکاری کا سا تھا جسے زبردستی اس کے شوق سے روک دیا گیا ہو۔

"یہ ہمارا علاقہ ہے، ہماری اجازت کے بغیر کوئی یہاں شکار نہیں کھیل سکتا" بولنے والے نے اپنی کلاشنکوف کی نال ہماری طرف لہراتے ہوئے کہا "اگر تم صرف شکار ہی کھیلنے کے لئے آئے ہو تو تمہاری دوربینیں کہاں ہیں؟"

"تیتروں کا شکار کھیلنے کے لئے کون سی دوربینوں کی ضرورت ہوتی ہے؟" محمود نے سوال کرنے والے کے طنز کو سمجھے بغیر قدرے حیرت سے سوال کیا۔

"دوربینوں کے بغیر تم یہاں تیتر کیسے تلاش کر رہے ہو؟" اس نے براہ راست سوال کیا۔

"دوربینوں کے بغیر ہی ہم نے ان کا ڈھیر لگا لیا ہے" محمود نے اپنے قدموں میں پڑے ہوئے بے جان پرندوں کے ڈھیر کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا "شکار اور شکاریوں پر کنٹرول کرنا صرف گیم وارڈن اور اس کے عملے کا کام ہوتا ہے۔ ان میں سے کسی کے پاس کلاشنکوف نہیں رہی باقی۔ تم لوگ کون ہو اور ہم سے کیا چاہتے ہو؟"

"تم شکار کھیلنے کہاں سے آئے ہو؟" اسی شخص نے سوال کیا۔

"ہم رانی پور سے آئے ہیں" محمود کے اس جواب پر میں نے بے آرامی محسوس کی لیکن اس وقت اس کی تصحیح کرنے یا اسے لقمہ دینے کا کوئی موقع نہیں تھا اس لئے میں خاموش رہا۔

"تم پر شبہ کرنے کے لئے یہی کافی ہے کہ تم رانی پور سے یہاں آئے ہو۔ یہاں بھولا بھٹکا شکاری ملتا ہے جب کہ رانی پور کے آس پاس کے بہتیرے علاقے شکار سے بھرے ہوئے ہیں۔"

"شکار کھیلنے کے ساتھ ساتھ ہم اندرون سندھ کی سیر بھی کرنا چاہتے تھے" اس نازک مرحلے پر مجھے بات سنبھالنا پڑی "راستے میں ہم نے کئی ایسے گاؤں دیکھے ہیں جہاں زندگی کی کوئی سہولت نہ ہونے کے باوجود لوگ رہ رہے ہیں اور حیرت کی بات ہے کہ زندہ بھی ہیں۔ شہروں میں رہ کر ہم ایسی زندگی کا تصور بھی نہیں کر سکتے۔"

"تم کس شہر سے آئے ہو؟" اس نے مجھ سے اردو میں سوال کیا۔ اس کے لہجے میں یک بیک دلچسپی عود کر آئی تھی۔

"ہم سب لاہور سے آئے ہیں۔ ہمارا ادھر آنے کا خاص ارادہ نہیں تھا۔ یہ ہمارا میزبان ہے اور ہماری فرمائش پر جیپ آگے بڑھاتا چلا آیا۔ ہماری آمد سے تمہیں کوئی تکلیف پہنچی ہو تو ہم ابھی اور اسی وقت واپس جانے کے لئے تیار ہیں۔ چاہو تو ہم شکار کئے ہوئے پرندوں سے بھی دستبردار ہو جاتے ہیں۔"

میری مصالحانہ گفتگو نے ان دونوں پر بڑا خوشگوار اثر کیا اور وہ اپنی رائفلوں کی نالیں نیچے جھکا کر ہمارے قریب آ گئے۔ ان میں سے ایک نے مجھ سے پوچھا "رانی پور میں تم کس کے مہمان ہو؟"

"منظور علی نیازی ہمارے میزبان ہیں۔ یہ انہی کا بیٹا محمود علی نیازی ہے۔ یہ ادھر کا رہنے والا ہے اس لئے تمہاری باتوں پر بگڑ گیا تھا لیکن ہم کوئی بدمزگی پیدا کرنا نہیں چاہتے۔ ہو سکتا ہے کہ تم یہیں کہیں رہتے ہو۔"

"تم لوگ اس وقت کوٹ مندو کے قریب ہو۔ یہ ملا سرکار کی جاگیر سمجھا جاتا ہے" اس نے عقیدت آمیز لہجے میں کہا "جاننے والے یہاں کبھی گولی نہیں چلاتے۔ فائرنگ کے شور سے ملا سرکار کی عبادت اور مراقبے میں خلل پڑتا ہے۔ تم کافی دور سے فائرنگ کرتے چلے آ رہے ہو؟"

"ہاں، ہم سارے راستے رائفلیں چلاتے ہوئے آئے

میں نے محتاط انداز میں اعتراف کیا۔
"کیا تمہیں ابھی ملا سرکار کے حضور میں آنے کے آداب معلوم نہیں ہیں؟" اس نے چبھتے ہوئے لہجے میں محمود سے سوال کیا۔
"میرے ابا جان ملا سرکار کے معتقد ہیں۔ مجھے اندازہ نہیں تھا کہ میں کوٹ مندو کی طرف نکل آیا ہوں۔ پہلی دفعہ ان اطراف میں آیا ہوں۔ مجھے یہ معلوم نہیں تھا کہ ملا سرکار فائرنگ کے شور کو ناپسند کرتے ہیں۔" میرے مصالحانہ رویے کو بھانپ کر اس نے بھی نرم لب و لہجہ اختیار کرنے میں عافیت سمجھی تھی۔
فائرنگ کے شور سے بیزاری کا اظہار ملا سرکار کا ایک نیا ڈھکوسلا تھا جس کا مقصد صرف یہی نظر آتا تھا کہ مسلح افراد کو اس کی کمین گاہ سے دور رکھا جائے۔ اپنے لوگوں میں احترام اور عقیدت کا روگ پیدا کرنے کے ساتھ ہی اس نے اپنے حفاظتی حصار کو بھی ہر ممکن حد تک محفوظ کیا ہوا تھا۔
"تم لوگ یہاں تک آ گئے ہو تو ملا سرکار کی زیارت بھی ضرور کرنا چاہو گے؟" اسی شخص نے سپاٹ لہجے میں سوال کیا جس میں سفارش کا دور دور تک کوئی شائبہ نہیں تھا۔
وہ بہت ٹیڑھا سوال تھا۔ میں نے لمحہ بھر کے لئے جملہ کلمات پر غور کیا اور بلا توقف کہا "اس سے بڑی سعادت اور کیا ہو سکتی ہے؟ لیکن ڈر ہے کہ ہم سے ان کی شان میں کوئی گستاخی نہ ہو جائے۔"
"ملا سرکار ہر ایرے غیرے سے نہیں ملتے" اس نے زندہ دلی سے جواب دیا "تمہیں کوٹ مندو کی مسجد میں ٹھہرنا ہوگا۔ ملا سرکار کی اجازت کے بغیر کوئی ان کے حجرے میں داخل نہیں ہو سکتا۔ انہوں نے ملنے سے انکار کر دیا تو تمہیں بے نیل مرام واپس لوٹنا پڑے گا۔ ہم صرف کوشش کر سکتے ہیں۔"
"کوشش کر لینے میں کیا حرج ہے؟" میں نے بے نیازی کے ساتھ کہا۔ میں اس بدمعاش سے دو دو ہاتھ کرنے کا جو موقع ہاتھ آیا ہوا تھا اسے ضائع کرنے کو تیار نہیں تھا۔ اس جسارت میں بہت سے پراسرار اور مہلک خطرات بھی پوشیدہ تھے لیکن ہم لوگ پوری طرح سے مسلح تھے۔ مجھے امید تھی کہ کوئی برا وقت آیا تو ہم لڑ بھڑ کر باہر نکلنے میں ضرور کامیاب ہو جائیں گے۔
ہم نے شکار کئے ہوئے پرندوں کو ٹوکری میں ڈال لیا اور وہ دونوں بھی ہمارے ساتھ جیپ ہی میں لد گئے۔ احتیاطاً میں نے ان دونوں کو محمود کے برابر والی نشست پر بٹھا دیا تھا اور خود ان کے ساتھ پیچھے بیٹھ گیا تھا۔
"ہم کوٹ مندو کے قریب ہیں تو سرحد بھی یہاں سے قریب ہوگی؟" راستے میں میں نے ان سے پوچھا۔
"کوٹ مندو سے سرحد صرف پونے دو میل دور ہے" زیادہ بولنے والے نے جواب دیا "لیکن سائیں سرکار کے مرید سرحد پار بھی پھیلے ہوئے ہیں۔"
"تو کیا ملا سرکار مرید بھی بناتے ہیں؟" میں نے قدرے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔
"وہ مرید نہیں بناتے لیکن جو بھی ان پر اعتقاد رکھتا ہے ہم لوگ اسے ان کا مرید ہی سمجھتے ہیں۔ سائیں سرکار بہت بڑی سرکار ہیں وہ دنیاوی باتوں پر یقین نہیں کرتے۔ وہ تو لوگوں کے دلوں پر راج کرتے ہیں۔"
"لیکن یہ بڑی عجیب بات ہے کہ ملا سرکار فائر کی آواز سے نفرت کرتے ہیں اور ان کے مرید کلاشنکوف لئے پھرتے ہیں" میں نے حوصلہ کر کے وہ ٹیڑھا سوال کر ہی ڈالا۔ اول تو ان سے گفتگو کرنے کے بعد میرا حوصلہ بہت بڑھ چکا تھا۔ دوم میرا خیال تھا کہ میں ان سے وہ منطقی سوال نہ کرتا تو وہ دوسری طرف سے مشکوک ہو سکتے تھے۔
"تم نے یہ سوال بہت دیر سے کیا ہے" وہ زور سے ہنسا تھا۔ "ڈر رہا تھا کہ کہیں تم سوال سنتے ہی مجھ پر گولی نہ چلا دو۔"
"سائیں سرکار کو ان سب باتوں کا علم نہیں ہے" وہ یکلخت سنجیدہ ہو گیا "یہ رائفلیں ہم نے دشمنوں کے لئے رکھی ہوئی ہیں۔ تم ہی بتاؤ کہ ہم نہتی حالت میں تمہیں للکارتے تو تم ہم سے کیا سلوک کرتے؟ ہماری بات سننے کے بجائے دو چار ہوائی فائر کر کے ہمیں وہاں سے بھاگنے پر مجبور کر دیتے۔"
"لیکن تم نے تو ہمیں للکارنے سے پہلے فائر بھی کئے تھے" میں نے اسے یاد دلایا۔
"لوہے کو لوہا ہی کاٹتا ہے۔ وہ ہماری مجبوری تھی۔ فائر کئے بغیر ہم تمہیں ڈرا نہیں سکتے تھے۔"
جنگل میں سے گزرتا ہوا وہ پیچیدہ راستہ خاصا طویل ثابت ہوا۔ بالآخر کار جنگل سے نکلتے ہی ہمیں کچھ فاصلے پر آبادی کے آثار نظر آنے لگے۔ مٹی کے بنے ہوئے مکانوں پر مشتمل اس آبادی میں مسجد کا قدرے بلند مینار دور ہی سے نظر آ رہا تھا۔
جیپ کو اس کی طرف آتا ہوا دیکھ کر وہاں ہلچل سی مچ گئی۔ دیکھتے ہی دیکھتے ہماری جیپ کی سیدھ میں کوٹ مندو کے چند معمر افراد دو مسلح آدمیوں کے ساتھ جمع ہو کر یوں کھڑے ہو گئے جیسے جیپ کو وہیں روک لینے کا تہیہ کر چکے ہوں۔
معمر افراد غصے میں ہاتھ ہلا ہلا کر ہمیں رک جانے کا اشارہ کر رہے تھے۔ مسلح نوجوانوں نے اپنی رائفلیں ہماری گاڑی کی طرف تان لی تھیں۔ ملا سرکار لمحہ بہ لمحہ تیزی سے گھیرتا ہوا نظر آ رہا تھا۔ اس قدر مضبوط اور بھرپور حفاظتی انتظامات کی موجودگی میں اس تک رسائی واقعی آسان نظر نہیں آتی تھی۔
اپنے سامنے مشتعل قافلے کو صف آرا دیکھ کر محمود گھبرا گیا اور اس نے ایک جھٹکے سے جیپ روک لی۔
"چلتے رہو" ملا سرکار کے آدمیوں میں سے ایک نے کہا۔

"ان کے قریب پہنچ کر جیپ کی رفتار کم کر لینا۔ ہمیں دیکھ کر وہ تم کو کچھ نہیں کہیں گے۔ ہم لوگ اپنے گاؤں کو اجنبیوں کی دستبرد سے بچانے کے لئے ہر وقت چوکنا رہتے ہیں۔"

محمود جیپ ان کے قریب تک لے گیا اور وہاں رفتار کم کرلی۔ ہمارے ساتھ بیٹھے ہوئے شخص نے ان لوگوں کو مخاطب کر کے راستہ دینے کی ہدایت کی۔ جس پر ایک مسلح شخص نے اپنا سر کھڑکی سے اندر ڈال کر ہمیں دیکھا اور ہمیں کوٹ منند کی حدود میں داخل ہونے کی اجازت مل گئی۔ ان لوگوں کی مستعدی دیکھ کر مجھے یقین ہو گیا تھا کہ کسی اور طریقے سے اس گاؤں میں داخل ہونا اپنی موت کو دعوت دینے کے مترادف ہوتا۔ اس وقت بھی ہم صرف اس لئے محفوظ و مامون تھے کہ ہمارا ملا سرکار سے سامنا نہیں ہوا تھا۔ وہ ہم تینوں سے باری باری ٹکرا چکا تھا اور ہماری ایک جھلک دیکھتے ہی ہمیں پہچان سکتا تھا۔ اس کے بعد کیا ہوتا، یہ ہم میں سے کسی کو معلوم نہیں تھا لیکن اس سے فیصلہ کن مقابلے میں مرنے یا مارنے کے جذبے کے ساتھ میں نے وہ فیصلہ کر ہی لیا تھا۔

ملا سرکار اور اس کے ساتھ امکانی طور پر غزالہ سے سامنا ہونے کی توقع میرے لئے بہت زیادہ سنسنی خیز تھی۔ کوٹ منند کوئی بہت بڑی آبادی نہیں تھی۔ وہاں مٹی کے تیس چالیس صاف ستھرے مکانات کے علاوہ کچھ نہیں تھا۔ بچے صاف ستھرے، صحت مند اور خوش حال نظر آرہے تھے۔ گاؤں کی حالت سے بھی آسودگی ظاہر ہو رہی تھی۔ یہ سب وہ نعمتیں تھیں جن کے لئے کوٹ منند کے باسی ملا سرکار کی ذات کی برکات کے احسان مند تھے۔

ہمارے ساتھ والوں میں سے ایک نے محمود کو جیپ مسجد کی طرف لے جانے کی ہدایت کی تھی۔ محمود صورت حال سے خائف نظر آرہا تھا اس لئے گاؤں میں اس نے جیپ کی رفتار سست رکھی تھی۔ گاؤں کے باہر ہمارا استقبال کرنے والے دونوں مسلح نوجوان جیپ کے پہلوؤں سے لگے ہوئے مسجد کی طرف دوڑ رہے تھے۔ معمر افراد کا قافلہ جیپ کے پیچھے چلا آرہا تھا۔

مسجد کے سامنے ہم جیپ سے اترے تو یوں محسوس ہوا جیسے ہمیں محاصرے میں لے لیا گیا ہو۔ گاؤں والوں سے خیر سگالی کے اظہار میں ہم نے اپنی رائفلیں جیپ ہی میں چھوڑ دی تھیں۔ ہمارے اتر جانے کے بعد ایک مسلح نوجوان نے جیپ سے رائفلیں نکالنا شروع کیں تو میں نے اس کارروائی پر احتجاج کرتے ہوئے پہلی بار اپنی ریڑھ کی ہڈی میں خوف کی سنسناہٹ محسوس کی۔

ہمارے ساتھ آنے والے افراد میں سے بسیار گو شخص نے، جس کا نام یا عرفیت قلندر تھی، کہا "کوٹ منند میں آنے والے مسلح اجنبیوں کو دشمن سمجھا جاتا ہے۔ تمہیں صرف اس لئے غیر مسلح کیا جا رہا ہے کہ ہم تمہارے ساتھ دوستوں اور مہمانوں جیسا سلوک کرنا چاہتے ہیں۔ جب تم واپس جاؤ گے تو رائفلیں تمہیں لوٹا دی جائیں گی۔"

"ہم تو ویسے ہی غیر مسلح ہیں، ہماری رائفلیں جیپ میں پڑی رہنے دو۔ جیپ تمہاری نگرانی میں رہے گی" میں نے کہا۔

"ہم مجبور ہیں۔ ملا سرکار کے گاؤں میں اسی کا حکم چلتا ہے۔ ہم تمہاری بات نہیں مان سکتے۔"

اس دوران میں معمر افراد بھی وہاں پہنچ گئے۔ ہمارے گرد گاؤں کے بچے جمع ہونے لگے تھے۔ قلندر ان کی بھیڑ کو ہٹاتا ہوا معمر افراد کے گروہ تک پہنچا اور وہ سب ہم سے دور رک کر [illegible] رازدارانہ آوازوں میں باتیں کرنے لگے۔

چند ثانیوں بعد گاؤں کے معمر اور شاید معزز افراد کا وہ گروہ ہم تک آئے بغیر وہیں سے منتشر ہو گیا۔ بچوں کو قلندر کے ایک ساتھی نے ڈانٹ کر بھگا دیا اور وہ گاؤں کے وسطی میدان میں جمع ہو کر تماشا دیکھنے لگے۔

جو کچھ ہو رہا تھا اس پر ہمارا کوئی اختیار نہیں تھا لیکن یہ دیکھ کر مجھے یک گونہ اطمینان ہوا کہ ہماری جیپ میں موجود سامان کو مال غنیمت نہیں سمجھا گیا تھا۔ مسلح نوجوان نے چاروں رائفلیں قابض ہونے کے بعد جیپ کے دروازے بند کر دیئے تھے۔

قلندر کی رہنمائی میں ہوتے ہوئے آ کر ہم مسجد میں داخل ہونے لگے تو قلندر نے اپنی کلاشنکوف شانے سے اتار کر مسجد کی سیڑھیوں پر رکھ دی۔ اس کے تینوں مسلح ساتھی وہیں رک گئے۔

وہ نہایت عجیب و غریب صورت حال تھی کہ ایک جاہل مولوی یا پیر کے ایما پر اسی کے غنڈے ہمیں خانۂ خدا میں قید کرنے لے جا رہے تھے اور ہم سب کچھ جانتے بوجھتے ہوئے بھی مہر بلب رہنے پر مجبور تھے۔

"تم نے اپنی کلاشنکوف سیڑھیوں پر کیوں چھوڑ دی؟" میں نے مسجد میں داخل ہو کر قلندر سے پوچھا "اگر ہم چاروں تم سے لپٹ پڑیں تو تم ہمارا کچھ بھی نہیں بگاڑ سکو گے۔"

"تین باتیں ہیں" وہ مسکراتے ہوئے بولا "میں نماز نہیں پڑھتا مگر اللہ کے گھر کا پورا پورا احترام کرتا ہوں اس لئے اسلحہ اندر نہیں لایا۔ دوسری بات یہ ہے کہ تم سب میرے مہمان اور مسلمان ہو۔ مسلمان خانۂ خدا میں کبھی فساد نہیں کرتا۔ تیسری اور سب سے اہم بات یہ ہے کہ باہر میرے تین مسلح ساتھی موجود ہیں۔ اگر تم میرے ساتھ کوئی شرارت کرنے کی کوشش کرو گے تو وہ آناً فاناً میں اندر آ کر تمہارا حلیہ بگاڑ دیں گے۔"

"تم میں سے کوئی جمعدار بھی ہو سکتا ہے" میں نے [illegible] سے اس کے تعلق کی گہرائی کا اندازہ لگانے کے لئے [illegible]

"اصل بات تیسری ہی ہے کہ ہم تمہارے مہمان نہیں [illegible] حکمرانوں کے قیدی ہیں۔"

"جو چاہو، سمجھ لو۔ میں تمہیں مہمان ہی کہتا رہوں گا۔"
میرے تبصرے پر اس نے کسی خاص رد عمل کا مظاہرہ نہیں کیا نہ ظاہر ہونے دیا کہ وہ بھی ملا سرکار کی مذہبی اصلیت سے بے خبر تھا۔

"ہمیں مسجد میں کب تک رہنا ہوگا؟" میں نے واحد مستقل اس خانۂ خدا کا جائزہ لیتے ہوئے سوال کیا جس کے فرش پر کھجور کی چٹائیوں کے بجائے دریاں بچھی ہوئی تھیں۔
"تم لوگ یہیں محصور ہیں۔ سائیں سرکار کی قدم بوسی کرکے حکم ہو گیا تو ابھی تمہاری ملاقات کرا دی جائے گی ورنہ انتظار کرنا ہوگا۔" اپنی بات پوری کرکے وہ مسجد سے واپس چلا گیا۔

ہم چاروں دریوں پر بیٹھ گئے۔ مسجد سے نکاسی کا وہی ایک دروازہ تھا جس سے ہم اندر داخل ہوئے تھے۔ روشنی اور ہوا کے لئے پچھلی سمت والی دیوار میں دو کھڑکیاں تھیں جن پر رکاوٹ کے لئے جالیاں منڈھی ہوئی تھیں۔ مجبوری کے عالم میں ان کو اکھاڑ کر کھڑکیوں سے بھی فرار کی راہ اختیار کی جا سکتی تھی۔
"یہاں آ کر تم نے بہت برا کیا۔" تخلیہ ہوتے ہی محمود مجھ پر چڑھ دوڑا۔ "تمہیں ملا سرکار کی زیارت کا اتنا شوق کیوں ہو گیا کہ ہمیں گرفتار کروا دیا؟ انہوں نے مکاری کے ساتھ ہمیں غیر مسلح کرکے قیدی بنا لیا ہے۔ اب دیکھو کہ یہاں سے کب جان چھوٹتی ہے۔ مجھے تو یہ سارا معاملہ ہی بہت پیچیدہ اور گڑبڑ نظر آ رہا ہے۔"
"ملا سرکار سے سامنا ہونے کے بعد جو کچھ ہوگا وہ تم اچھی طرح جانتے ہو۔" ویرا بولی۔ "وہ مجھے بھی پہچان لے گا۔"
"تمہیں!" حیرت سے محمود کی آنکھیں اس کی پیشانی پر چڑھ گئیں۔ "تو کیا وہ تمہیں پہلے سے جانتا ہے؟"
"ہم اسے اور وہ ہم سب کو اچھی طرح جانتا ہے۔ اسی لئے کراچی سے اس بدمعاش کی بو سونگھتے ہوئے یہاں تک آئے ہیں۔ ورنہ ہمیں منظور ماموں کو زحمت دینے کی کیا ضرورت تھی؟"
"مروا دیا۔" وہ کربناک آواز میں کراہا۔ "اگر تمہاری اس سے دشمنی چل رہی ہے تو تمہیں آنکھیں بند کرکے اس اندھے کنوئیں میں چھلانگ نہیں لگانا چاہئے تھی۔ انہوں نے ہمیں نہتا کر لیا ہے۔ اب وہ ہمارے ساتھ من مانا سلوک کرے گا۔ مجھے تو ڈر ہے کہ وہ کھلے میدان میں ہی ہم کو گولیوں سے چھلنی کروا دے گا۔"
"تمہارا اندازہ ہے تم سے غلطی ہوئی ہے۔" ویرا ابھی اس صورت حال پر خاصی فکرمند نظر آ رہی تھی۔ "دشمن کو مارنے کے لئے طاقت اور مکاری سے کام لینا پڑتا ہے۔ تم تو اس طرح بازو غلاموں کی طرح بندھے ہوئے یہاں چلے آئے ہو جیسے ملا سرکار کو شمشان میں دیکھ لینا ہی تمہارا سب سے بڑا مقصد ہے۔"
"ہتھیاروں کے بغیر ہم ان سنگدل بدمعاشوں کا مقابلہ کیسے کر سکیں گے؟" محمود اپنی مجبوری اور بے چارگی کے احساس سے نڈھال ہوا جا رہا تھا۔
میرے لئے ان لوگوں کی کسی بات کا جواب دینا ممکن نہیں تھا۔
کوٹ منصور پہنچ کر میں نے یہ دیکھ لیا تھا کہ ملا سرکار کی کمین گاہ پر چوری چھپے حملہ آور ہونا کسی بھی طرح ممکن نہیں تھا۔ اس پر ہاتھ ڈالنے کے لئے کسی بڑے لشکر کے ساتھ کوٹ منصور کی ناکہ بندی ضروری تھی یا پھر ان لوگوں کے درمیان پہنچ کر صورت حال کے مطابق کوئی راہ نکالی جا سکتی تھی۔
ملا سرکار نے کوٹ منصور میں جو ڈھونگ رچایا ہوا تھا اس کی روشنی میں مجھے امید نہیں تھی کہ وہ مشتعل ہو کر گاؤں میں ہی ہمارے قتل عام کا کوئی خطرہ مول لے گا۔ اس کے مسلح جاں نثاروں میں ایک آدھ کو اس کے اصل عزائم کا اندازہ ہو سکتا تھا لیکن دوسرے تمام لوگوں کے لئے وہ ایک راست باز اور پارسا آدمی بنا ہوا تھا جو دنیا داری کے جھگڑوں سے قطعاً بے نیاز تھا۔ ایسی صورت میں اگر وہ کھلے بندوں ہم سے اپنی پرانی دشمنی کا اعتراف کرتا تو اس کی برسوں کی بنی بنائی ساکھ چند لمحوں میں تباہ ہو سکتی تھی۔ اس کے کسی بھی ظالمانہ فعل پر کوٹ منصور کے سادہ لوح اور معصوم دیہاتی اس کی طرف سے بدظن ہو سکتے تھے اس لئے میں محمود کے خدشات سے ذرا بھی متفق نہیں تھا۔
مجھے ڈر یہ تھا کہ ملا سرکار ہمیں پہچان کر ہمارا اسلحہ ضبط کرکے ہمیں کوٹ منصور سے فوراً نکل جانے کا حکم دے سکتا تھا۔ اس طرح اس کے پیروکار اس غلط فہمی میں مبتلا ہو سکتے تھے کہ ان کے پیر نے اپنی روحانی قوت کے زور سے اجنبی مہمانوں کے گندے باطن کا سراغ لگا کر چھٹکارا دیا ہے۔ اسی کے ساتھ وہ اپنے مسلح آدمیوں کو ہمارے پیچھے لگا دیتا۔ وہ لوگ کوٹ منصور سے دور کسی ویرانے میں گھیر کر ہمیں آسانی سے ٹھکانے لگا سکتے تھے۔
ان لوگوں کا خیال تھا کہ ہم بالکل ہی غیر مسلح ہو چکے تھے لیکن میرے پاس ایک گن موجود تھی جو ضرورت پیش آنے پر کھیل کا پانسہ میرے حق میں پلٹ سکتی تھی۔ مشکل یہ تھی کہ اس کی رینج بہت کم تھی۔ اس سے میں کسی دست بدست مقابلے میں ہی کام لے سکتا تھا اس سے آگے اس گن کی وقعت ایک کھلونے سے زیادہ نہیں تھی۔
"ابھی ہمیں صبر اور سکون کے ساتھ حالات کا جائزہ لینا چاہئے۔" میں نے ان سے کہا۔ "آنے والا وقت ہی بتا سکے گا کہ ہم سے کسی غلطی کا ارتکاب ہوا ہے یا ہم صحیح راہ پر ہیں۔"
"اس قدر مخدوش حالات میں ہم کیسے پرسکون رہ سکتے ہیں؟" محمود وحشت زدہ لہجے میں بولا۔
"تم لیٹ کر آرام کرو۔ میرا خیال ہے کہ طویل ڈرائیو نے تمہارے اعصاب پر برا اثر ڈالا ہے۔" میں نے خشک لہجے میں

کہا "جو کچھ ہوتا ہے وہ ہم سب کے ساتھ ہوگا۔ اس کشتی میں تم اکیلے نہیں ہو۔"

میں نے دیا سے ایک سگریٹ لی اور ان فقیروں کو وہیں چھوڑ کر جائزہ لینے کے لئے مسجد سے نکاسی کے راستے کی طرف ہو لیا جہاں مسلح محافظوں کی موجودگی کا امکان تھا۔

گارڈز میں ملنے والے دونوں نوجوان ہماری جیپ سے ٹیک لگائے دروازے ہی کی طرف دیکھ رہے تھے۔ مجھ پر نگاہ پڑتے ہی ان میں سے ایک لپک کر میری طرف آیا تھا۔

"تم اندر ہی ٹھہرو یا تمہیں باہر آنے کی اجازت نہیں ہے؟" اس نے درشت لہجے میں کہا۔

"یہ بتاؤ کہ ہم یہاں مہمان ہیں یا قیدی بنا لئے گئے ہیں؟"

میں نے قدرے برہمی ظاہر کرتے ہوئے پوچھا "ہم بے وضو لوگوں کو تم نے خانۂ خدا میں ڈال دیا ہے۔ اندر تو ہم سگریٹ تک نہیں پی سکتے۔ اس کے لئے ہمیں تھوڑے تھوڑے وقفے سے باہر آنا ہی ہوگا" یہ کہتے ہوئے میں نے ہاتھ میں موجود سگریٹ ہونٹوں میں دبا لی۔

اس لڑکے کے چہرے پر الجھن کے آثار پیدا ہوگئے۔ میں نے بے پروائی سے سگریٹ سلگائی۔

"سگریٹ پی لو" اس نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "میں کچھ نہیں کہہ سکتا۔ تمہارے سوالات کے جواب قلندر ہی دے سکے گا لیکن میرا خیال ہے کہ باہر آکر سگریٹ پینے میں کوئی حرج نہیں ہے۔"

"میں نے سنا ہے کہ ملا سرکار کو انہیں اسلحے بلکہ گولیوں کی تڑتڑاہٹ تک سے نفرت ہے لیکن تم لوگ گارڈز میں کھلے بندوں اسلحہ لئے پھرتے ہو۔ اس پر تم سے کوئی باز پرس نہیں کی جاتی؟" میں نے سگریٹ کے چند گہرے کش لے کر قدرے دوستانہ لہجے میں اس سے سوال کیا۔ اس کا دوسرا ساتھی ٹہلتا ہوا چند قدم دور چلا گیا تھا۔

"ہمیں اسلحے کی سرعام نمائش کی اجازت نہیں ہے۔ آج ہم نے مجبوری کے عالم میں اپنی گنیں شانوں سے لٹکائی ہیں کیونکہ کوٹ مندو کو انجنیوں کی یلغار سے بچانا ہمارا پہلا فرض ہے۔"

"یعنی تم اپنا اسلحہ چھپا کر رکھتے ہو؟" میں نے قدرے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"ہم چاروں اس گارڈز کے محافظ ہیں" اس نے مجھے سمجھانے کی نیت سے کہا "سرحد پار سے آنے والے ڈاکو اس پاس کے دیہاتوں میں آئے دن لوٹ مار مچاتے رہتے ہیں۔ ان سے بچاؤ کے لئے ہمیں اسلحہ رکھنا پڑتا ہے لیکن ملا سرکار کی برکت سے ہمیں آج تک اس کے استعمال کی ضرورت پیش نہیں آئی۔ ملا سرکار انسان تو کیا، بے زبان جانوروں اور پرندوں تک کا خون بہانے کے خلاف ہیں لیکن اس کے ساتھ انہیں اپنے گاؤں کے لوگ بھی جان سے زیادہ عزیز ہیں۔"

"اس دور افتادہ گارڈز میں جدید شہری اسلحہ کہاں سے آتا ہے؟" میں اس سے درپردہ کا تعلق کر زیادہ سے زیادہ معلومات حاصل کرنا چاہ رہا تھا۔

"یہاں ہمیں دنیا کی ساری نعمتیں مل جاتی ہیں۔ ملا سرکار کے عقیدت مند دور دور سے آتے ہیں اور نذرانوں میں اناج، کپڑے سے خشک جڑی بوٹیوں تک ہر چیز لاتے ہیں۔ … تمہیں بیٹری سے چلنے والے ریڈیو بھی ملیں گے۔ ملا … نذرانے میں ملنے والی ہر چیز اپنے لوگوں میں بانٹ دیتے ہیں۔"

"ملا سرکار کا حجرہ کہاں ہے؟" میں نے گفتگو کا موضوع خارج کرتے ہوئے پراشتیاق لہجے میں سوال کیا۔ "میں بھی اس مقدس ہستی کی زیارت کے شوق میں مرا جا رہا ہوں۔"

"وہ ہے" اس نے ایک طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ کچی مٹی کا بنا ہوا ایک مکان تھا جس کے باہر لمبے لبادے پہنے چند موٹے سوٹے فقیر منڈلا رہے تھے اور اسی طرف سے … ہماری طرف چلا آرہا تھا۔

"ملا سرکار ہر وقت اسی حجرے میں رہتے ہیں؟" میں نے سوال کیا۔

"وہ اس گارڈز کے عام لوگوں میں گھل مل کر رہتے ہیں۔ خاص عبادتوں اور چلہ کشی کے لئے وہ حجرے میں جاتے ہیں۔ اس وقت انہیں تنہائی کی ضرورت ہوتی ہے اور ان کی اجازت کے بغیر کوئی ان کے حجرے میں داخل نہیں ہوتا۔"

"تو کیا وہ آج بھی اپنے حجرے میں ہیں؟" قلندر کے آنے سے پہلے میں اس سے زیادہ سے زیادہ معلومات اگلوانا چاہ رہا تھا۔

"وہ حجرے میں ہی رہتے ہیں" اعتکاف اور چلے کے دن اپنے خدمت گاروں کو ہدایت دے رکھتے ہیں۔ اس دوران ان کی اجازت کے بغیر کوئی اندر داخل نہیں ہوتا۔"

میں اس سے چند قدم دور چلا گیا۔ میں نہیں چاہتا تھا قلندر اس کے ساتھ میری گفتگو سے آگاہ ہو سکے۔

"تم باہر کیا کر رہے ہو؟" قلندر نے آتے ہی مجھ سے تند لہجے میں سوال کیا تھا۔

"یہ سگریٹ پینے کے لئے مسجد سے باہر آیا ہے" مجھ سے پہلے ہی محافظ بول پڑا۔

"مسجد میں ہمیں کتنی دیر رہنا ہوگا؟" میں نے بے زاری کے ساتھ سوال کیا "یہاں ہمیں اپنے معمولات کے سلسلے میں کافی احتیاط کرنا پڑ رہی ہے۔"

"تمہیں آج کی رات یہیں بسر کرنا ہوگی۔ ملا سرکار حجرے میں چلے گئے ہیں۔ ان کے حجرے سے کوئی جواب نہیں …

اسی لمحے ہوا سے ویرا کی جیکٹ پھڑپھڑائی اور قلندر کے وجود میں بجلی سی دوڑ گئی۔ وہ جیپ سے اتر کر تیر کی طرح ویرا کی طرف لپکا تھا "تت... تم عورت ہو؟" اس نے ویرا کا ہاتھ تھام کر حیرت سے پوچھا تھا۔

ویرا اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے اپنے مخصوص انداز میں مسکرانے لگی اور چرس کے نشے میں مخمور قلندر کی سوچ کی پتنگ آسمانوں میں پرواز کرنے لگی "تم مجھے کیا سمجھ رہے تھے؟" ویرا نے اپنا ہاتھ چھڑانے کی کوئی کوشش کیے بغیر اٹھلاتے ہوئے سوال کیا۔

اس وقت میدان میں چند بچے کھیل رہے تھے' باقی ہر طرف سناٹا تھا۔

قلندر نے کچھ بڑبڑاتے ہوئے ویرا کے قریب ہونے کی کوشش کی اور اسی اثناء میں اس کے عقب میں پہنچ گیا۔ بیم گن کی نال اس کی پشت سے بمشکل ایک انچ کے فاصلے پر رکھ کر میں نے اس کے دل کے مقام پر فائر کر دیا۔ بیم گن کے باریک سوراخ سے نیلگوں شعاع کی ایک دھار نکلی اور قلندر کے وجود میں معدوم ہو گئی۔

وہ ایک خفیف سی ہچکی لے کر ویرا پر گرا۔ ایسا معلوم ہوا جیسے وہ اپنا سر ویرا کے شانے پر ٹکا کر کھڑا ہوا ہو۔ ویرا نے بہت تحمل کے ساتھ قدم جما کے قلندر کے بھاری وجود کی جھونک سنبھالی تھی۔

میں نے ادھر اُدھر نظریں دوڑا کر پھرتی کے ساتھ قلندر کے شانے سے جھولتی ہوئی کلاشنکوف پر قبضہ کیا اور ویرا کی مدد سے اسے زمین پر ڈال دیا۔ ایک خوبرو عورت سے قریب ہونے کی تحیرآمیز خوشی قلندر کے چہرے پر امر ہو گئی تھی۔

ویرا اس کی جیبوں کی تلاشی لے کر فاضل گولیوں پر قبضہ کرنے لگی اور میں بچوں کے بل اس بدنصیب کی طرف بڑھ گیا جو مسجد کی دیوار کے سائے میں اپنے انجام سے بے خبر گہری نیند سو رہا تھا۔

بیم گن کی مہلک دھار نے اس کے سینے سے دل میں اتر کر اتنی تیزی کے ساتھ اپنا کام دکھایا کہ اسے بیدار ہونے کا موقع بھی نہ مل سکا اور وہ سوتے سوتے ہی موت کی آغوش میں پہنچ گیا۔

یہ مرحلہ میری توقع سے کہیں زیادہ تیزی اور آسانی کے ساتھ سر ہو گیا تھا۔ دو کلاشنکوف رائفلیں اور ان کے کافی فاضل راؤنڈز ہاتھ آجانے کے بعد ہماری پوزیشن بہت بہتر ہو گئی تھی۔ اگر اس گاؤں میں کل چار مسلح محافظ تھے تو اس وقت مقابلہ برابر کا ہو گیا تھا۔

ویرا نے ہولے سے سلطان شاہ کو آواز دی۔ وہ ہماری طرف سے اشارے کا منتظر تھا۔ فوراً ہی محمود کے ساتھ مسجد سے باہر آ گیا۔ محمود نے زمین پر پڑی ہوئی دونوں لاشوں کو خوف زدہ نظروں سے دیکھا تھا لیکن زبان سے کچھ کہے بغیر جلدی سے جیپ میں سوار ہو گیا۔ اس بار جیپ کی چابی میں نے اپنے قبضے میں لے لی تھی۔ میرا خیال تھا کہ محمود صحیح طور پر ڈرائیونگ نہیں کر سکے گا۔

ویرا ایک کلاشنکوف لے کر میرے برابر میں بیٹھ گئی تھی۔ دوسری کلاشنکوف سلطان شاہ کے قبضے میں تھی۔ جیپ حرکت میں آتے ہی ملا سرکار کے حجرے کی طرف کئی گیروے لبادے فضا میں لہرائے تھے۔ شاید قلندر نے انہیں بھی جیپ پر نگاہ رکھنے کی ہدایت کی ہوئی تھی' جب ہی وہ ہڑبڑا کر اٹھے تھے۔

انہوں نے مسجد تک جیپ کی طرف دوڑ لگائی تھی۔ میں نے اسٹیئرنگ کاٹ کر جیپ ملا سرکار کے حجرے کی طرف گھمائی۔ گیروے لبادوں والے ملنگ شاید چیختے چلاتے ہوئے ہماری طرف آرہے تھے کیونکہ گاؤں کے بیشتر مکانات سے مرد' عورتیں اور بچے باہر آنے جانے لگے تھے۔ ان سب کی نگاہیں ہماری جیپ کی طرف اٹھی ہوئی تھیں۔

یہ بہت خطرناک صورت حال تھی۔ اگر گاؤں کے معصوم اور بے گناہ باشندے اپنے گھروں کو چھوڑ کر ایک بار کھلے میدان میں نکل آتے تو ہمارا کام بہت پیچیدہ ہو سکتا تھا۔ کوٹ مندو کے عام باسیوں سے ہمیں کوئی پرخاش نہیں تھی۔ نہ ہم ان امن پسند لوگوں کا خون بہانا چاہتے تھے لیکن ان کی پھیلائی ہوئی افراتفری

کی آڑ لے کر باقی رہ جانے والے دو مسلح افراد ہمارے لئے مشکلات پیدا کر سکتے تھے۔

"ہوائی فائر کرو" میں نے جیپ کی رفتار بڑھاتے ہوئے دیرا سے کہا۔

اس نے کلاشنکوف کی نال کھڑکی سے نکال کر تین فائر کیے اور خوف زدہ دیہاتی جتنی تیزی سے نمودار ہوئے تھے اس سے کہیں زیادہ تیزی کے ساتھ اپنے گھروں میں غائب ہو گئے۔

گیروے لباسوں والے مسٹنڈے ملنگ فائرنگ کا شور سنتے ہی پلٹ کر مکانوں کی طرف بھاگے تھے۔ اپنے حد سے بڑھے ہوئے وزن کی وجہ سے ان کے لئے بھاگنا دشوار ہو رہا تھا۔ وہ بار بار گر کر اٹھ رہے تھے۔ ایک ملنگ ان جاں گسل کوششوں میں اپنے لبادے سے محروم ہو کر اپنے فطری لباس میں بھاگا جا رہا تھا۔ ہمارا ان سے بھی کوئی جھگڑا نہیں تھا لیکن اپنے جعلی پیر کی طرح انہیں بھی ہمارے دلوں کا حال معلوم نہیں تھا اس لئے وہ اپنی دانست میں دشمن سے اپنی جان بچانے کے لئے بھاگ رہے تھے۔

اس دوران میں دونوں محافظ لڑکے اپنی کمین گاہوں سے نکل کر مکانوں کے درمیان پوزیشن لے چکے تھے اور ہماری جیپ کی طرف گولیاں چلا رہے تھے لیکن فاصلہ زیادہ ہونے کے باعث ان کی گولیاں رائیگاں جا رہی تھیں۔

ملا سرکار کے حجرے کے قریب ایک تناور درخت کی چھاؤں میں کھجور کے بان کی کئی بڑی بڑی چارپائیاں خالی پڑی ہوئی تھیں۔ وہیں بھنگ اور پستہ بادام گھوٹنے کے دیسی آلات پڑے ہوئے تھے لیکن وہاں کسی ذی روح کا نام و نشان تک نہیں تھا جو ہماری راہ میں حائل ہونے کی کوشش کرتا۔

"تم باہر ٹھہرو، ہم ابھی آتے ہیں" میں نے سلطان شاہ کو ہدایت دیتے ہوئے دیرا کو ساتھ لیا اور حجرے میں گھس پڑا۔

دروازے کے بعد کھلا صحن تھا جس کے آگے پوری چوڑائی میں ایک دیوار تھی۔ دیوار کے وسط میں داخلے کا راستہ تھا جس پر ایک دبیز پردہ لٹکا ہوا تھا۔

پردہ ہٹا کر ہم اندر داخل ہوئے تو چند فٹ کے فاصلے پر تیسری دیوار تھی۔ جس میں لگا ہوا مضبوط چوبی دروازہ بند تھا۔ ان دو دیواروں کے درمیان ایک تخت بچھا ہوا تھا جس پر شاید ملا سرکار کا کوئی خاص خادم براجمان رہتا تھا۔ تخت کے ایک طرف حقہ اور دوسری طرف ہماری چاروں رائفلیں رکھی ہوئی تھیں۔ ایک دیوار میں نصب چراغ کی مشعل ٹمٹما رہی تھی۔

"یہ رائفلیں جیپ میں لے جاؤ، میں اندر دیکھتا ہوں" میں نے دیرا کے ہاتھ سے بھری ہوئی کلاشنکوف لے لی۔

رائفلوں کا یوں بازیاب ہونا میرے لئے خوشی اور حیرت کا باعث تھا لیکن اس وقت سب سے اہم مسئلہ ملا سرکار کی ذات تھی۔ وہی ایک ایسا شخص تھا جو غزال کے بارے میں کوئی کارآمد بات بتا سکتا تھا۔

چوبی دروازہ اندر سے بند تھا۔ صاف ظاہر تھا کہ ملا سرکار اپنے حجرے کے اسی تیسرے دروازے کے پیچھے مراقبے اور چلے کی آڑ میں روپوشی اختیار کرتا تھا اور باہر آراستہ تخت پر بیٹھا ہوا اس کا خادم خاص اس کی خلوت کی حفاظت کر رہا ہوتا تھا۔ مجھے یقین تھا کہ اس حجرے سے باہر نکلنے کے لئے کوئی خفیہ راستہ بھی رہا ہو گا جہاں سے ملا سرکار غائب ہو جاتا تھا اور اس کے پیروکار یہی سمجھتے رہتے تھے کہ وہ حجرے میں عبادت کر رہا ہے۔

میں نے دو تین لاتیں مار کر دروازے کی مضبوطی کا اندازہ کیا۔ چوبی پٹ مضبوط تھے لیکن بنیادی بات یہ تھی کہ وہ دروازہ مٹی کی دیوار میں نصب تھا۔ میں نے کئی قدم پیچھے ہٹ کر دوڑتے ہوئے اپنے شانے سے پہلی ضرب لگائی تو دروازہ چوکھٹ سمیت اکھڑ کر اندر جا رہا۔

میں اپنی جھونک سے سنبھل کر اٹھا تو ملا سرکار کے اس حجرے کی زیبائش دیکھ کر حیران رہ گیا۔

اس کمرے کے فرش پر بیش قیمت اور دبیز قالین بچھا ہوا تھا۔ دو موٹی شمعوں کی روشنی میں ساری دیواریں سیاہ مخملی پردوں سے ڈھکی ہوئی نظر آ رہی تھیں۔ ان پردوں پر چھت سے ایک ڈیڑھ فٹ نیچے تک ریشم یا اسی طرح کے کسی اور کپڑے کی جھالر لٹک رہی تھی۔ اس طرح کہیں بھی مٹی کی دیوار کا کوئی حصہ نظر نہیں آ رہا تھا۔ کمرے میں کہیں بھی کوئی چیز نہیں سلگ رہی تھی لیکن کمرے کی نیم روشن فضا میں عنبر و لوبان کی پراسرار اور سحر انگیز خوشبو رچی ہوئی تھی جیسے وہ آگ کچھ ہی دیر پہلے سرد ہوئی ہو۔ رنگین گلدار قالین پر تین طرف سیاہ مخمل اور سنہری ڈوریوں والے گاؤ تکیے لگے ہوئے تھے۔ ایک طرف پوری دیوار کی چوڑائی میں اونچا سا تخت تھا۔ تخت کی آرائش مبہوت کر دینے کی حد تک شاندار تھی۔ تخت کا ایک حصہ دیوار سے ملا ہوا تھا۔ بقیہ تین سمتوں میں قالین تک جھالر لٹکی ہوئی تھی۔ اس حجرے میں داخل ہو کر یہ تصور کرنا بھی محال تھا کہ وہ مٹی سے بنا ہوا کوئی کچا کمرا رہا ہو گا۔

میں جھالر اٹھا کر تخت کے نیچے جھانک رہا تھا کہ اسی وقت دیرا اپنے کام سے فارغ ہو کر وہاں آ پہنچی۔ اس کی تجربہ کار آواز سن کر میں نے جھالر تخت پر ڈالی اور کلاشنکوف قالین پر چھوڑ کر تخت کے نیچے گھس گیا۔

دیواروں پر چھت سے قالین تک لٹکے ہوئے وسیع و عریض پردوں کی وجہ سے مجھے یقین ہو گیا تھا کہ ملا سرکار حجرے سے غائب ہونے کے لئے کوئی کھڑکی استعمال کرنے کا خطرہ مول نہیں لیتا ہو گا اور نہ ہی ان دیواروں میں کسی کھڑکی کی موجودگی کا امکان نظر آتا تھا۔ کمرا خالی تھا اس لئے وہاں کسی خفیہ راستے کی موجودگی بھی یقینی تھی۔

چھت کے نیچے سوئی شمعوں کی روشنی نہیں پہنچ رہی تھی اس لیے ناگہانی انکشاف میں تخت کے نیچے بچھے ہوئے قالین میں کسی رازکا چھپا ہونا آسان نہیں تھا۔

ہاتھ سے قالین کو تھپتھپاتے ہوئے ایک جگہ مجھے کھوکھلی آواز سنائی دی تو میں نے اسی جگہ پر اپنی توجہ مرکوز کر دی۔ مجھے اندازہ تھا کہ ہمارے پاس وقت کم تھا لیکن اس کے ساتھ میرے اوپر غزالہ کی فکر بھی سوار تھی۔ کوٹ مندو میں ملا سرکاو کا پراسرار غائب ہونا اور غزالہ کو اس کی تحویل میں چھوڑنا خطرناک ثابت ہو سکتا تھا۔

جگہ تبدیل کرتے ہوئے ایک بار میرا سر تخت کے نیچے لگی کسی کنڈی سے ٹکرایا اور میں یہ دیکھ کر حیران رہ گیا کہ فرش کا ایک حصہ جو دو فٹ لمبا اور اسی قدر چوڑا تھا، اوپر اٹھ گیا۔ وہ ایک طرف سے اسے قبضوں سے جوڑا گیا ہو۔ لطف کی بات یہ تھی کہ وہ خلا تاریک نہیں تھا بلکہ اندر سے روشنی آ رہی تھی۔

دردانہ تجسس انداز میں تخت کے نیچے نمایاں ہونے والے سرنگ کا دہانہ دیکھتے ہی اس کے دہانے سے خیرہ کن روشنی کی آواز ابھری تھی وہ مجھ سے پہلے اپنے گھٹنے قالین پر ٹکا کر اس خلا میں جھک گئی۔

"نیچے تو بہت روشنی نظر آ رہا ہے" چند ثانیوں بعد وہ سیدھی ہوتے ہوئے حیرت سے بولی۔

"میں سرنگ میں اتر رہا ہوں۔ کسی وجہ سے اس کا دہانہ بند ہو جائے تو اس کنڈی سے اسے کھول لینا" میں نے تخت کے نیچے اس کنڈی کے استعمال کا عملی مظاہرہ کرتے ہوئے کہا۔ فرش وہی کنڈی کی ایک جنبش سے نمودار ہوتا تھا اور دوسری جنبش پر معدوم ہو جاتا تھا۔

اس خلا میں دیوار کے ساتھ ہی سیدھی آہنی سیڑھی بنی ہوئی تھی جو عام طور پر جہاز کی ٹنکیوں وغیرہ پر چڑھنے کے لیے بنی ہوئی ہے۔ میں کلاشنکوف اپنے کندھے پر لٹکا کر تیزی سے نیچے اترتا چلا گیا۔

نیچے دس فٹ چوڑا اور بہت لمبا ایک کمرا موجود تھا اور سیڑھی اس کے ایک کونے میں موجود تھی۔ اس کمرے کا فرش ڈھلان کی صورت میں آگے اترتا چلا گیا تھا۔ دس پندرہ فٹ کے بعد کمرے کی چوڑائی اور اونچائی نے کم ہو کر ایک سرنگ کی صورت اختیار کر لی تھی لیکن میرے لیے دلچسپی کی اشیاء وہیں اور تھیں۔

اس تہ خانے میں ایک الماری میں بھانت بھانت کی شرابوں کی بوتلیں موجود تھیں۔ ان کے قریب ایک ریک میں رائفلیں، ہینڈ گرنیڈ، راکٹ لانچر اور دوسری دھماکا خیز اشیاء موجود تھیں۔ ان کی تعداد بہت زیادہ نہیں تھی لیکن ان میں بہت زیادہ تنوع موجود تھا جو ملا سرکاو کے مجرمانہ عزائم کی بھرپور عکاسی کرتا تھا۔

میں نے اسکاچ کی ایک بوتل سے اپنا حلق تر کرتے ہوئے یہ بات حیرت سے نوٹ کی کہ وہاں ٹیوب لائٹ جل رہی تھی۔ پھر مجھے شمسی توانائی سے چارج ہونے والی تین وزنی بیٹریاں بھی نظر آ گئیں جن میں سے ایک 'دربار' میں غائب ہونے والے کسی سرکٹ سے منسلک تھی۔

ملا سرکاو کے لیے ان شمسی بیٹریوں کو کوٹ مندو میں ہی چارج کرنا دشوار نہیں تھا لیکن وہ بہت محتاط آدمی تھا۔ مجھے تہ خانے کے فرش پر ٹائروں کے متعدد نشانات بھی نظر آئے جس کا مطلب تھا کہ غالباً کبھی کبھار ملا سرکاو اس تہ خانے سے سرنگ کے دوسرے دہانے تک آمد و رفت کے لیے کسی قسم کی گاڑی استعمال کرتا تھا۔

نہ فرش پر چکنائی کے دھبے تھے اور نہ سرنگ کی فضا میں کسی انجن سے خارج ہونے والے دھوئیں کی ناگوار بو رچی ہوئی تھی اس لیے مجھے یہ فرض کرنا پڑا کہ ملا سرکاو کی سواری سولر یا شمسی بیٹری سے چلنے والی ہوگی اور ان بیٹریوں کی چارجنگ کا بندوبست سرنگ کے اختتام پر واقع کسی محفوظ ٹھکانے پر ہوگا۔ سرنگ کے فرش کی ڈھلان سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ کافی طویل ہی ہوگی اسی وجہ سے ملا سرکاو کو اس میں سفر کے لیے گاڑی کی ضرورت پیش آئی تھی۔

ابتدا سے ہی میرے لیے یہ بات قدرے حیرت کا سبب بنی رہی تھی کہ ملا سرکاو کوٹ مندو جیسی دور افتادہ اور پسماندہ بستی میں کیوں رہ رہا تھا؟ پھر معتبر واسوں نے بتایا تھا کہ وہ ملا سرکاو کو اپنی حویلی میں قیام کی پیش کش کر چکے تھے جسے اس نے مسترد کر دیا تھا لیکن اس کے حجرے کے نیچے سرنگ کی موجودگی سے مجھے اپنے سوال کا جواب مل گیا تھا۔

سرنگ کی حالت سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ مدتوں پرانی تھی اور ملا سرکاو بھی برسہا برس سے کوٹ مندو میں رہ رہا تھا۔ یہ ناممکن تھا کہ وہ سرنگ ملا سرکاو کے حجرے سے شروع کی گئی ہو۔ وہ گاؤں سرحد سے ڈیڑھ دو میل دور تھا۔ اس مختصر سی مسافت کے بعد ملا سرکاو کے آقاؤں کا دیس شروع ہو جاتا تھا۔ اس لیے غالب گمان یہی تھا کہ اس سرنگ کے ذریعے ملا سرکاو کے حجرے کو سرحد پار سے ملایا گیا تھا۔ سرنگ کی تعمیر کا آغاز بھی سرحد کی دوسری جانب سے کیا گیا ہوگا۔ پھر اندر ہی اندر تعمیراتی کام کرکے ملبہ اور ریت دوسرے دہانے سے باہر نکالتے ہوئے اس سرنگ کو ایسی خاموشی کے ساتھ ملا سرکاو کے حجرے سے ملایا گیا کہ کوٹ مندو کے باسیوں کو کانوں کان بھی اس زیر زمین تبدیلی کی ہوا نہ لگ سکی۔

ملا سرکاو اس سرنگ کے ذریعے کسی کی نظروں میں آئے بغیر سرحد پار آنے جانے کے لیے آزاد تھا۔ اسی طرح اس سے ملنے والے بھی اس سرنگ کو استعمال کر سکتے تھے۔ جن کاموں کے

لئے سرنگ سود مند ثابت ہوتی۔ سرحد پار کے ایجنٹ ملا سرکار کے معتقدین کے روپ میں اس کے آستانے پر آجاتے تھے۔

کوٹ مندو والوں کے نزدیک ملا سرکار مدت سے حجرے سے کہیں باہر نہیں گیا تھا جب کہ ہم کئی دن تک اسے مسلسل کراچی میں دیکھتے رہے تھے جس کا مطلب تھا کہ ملا سرکار ایسے ہر موقع پر اپنے حجرے سے غائب ہو کر دوبارہ وہیں سے نمودار ہوتا تھا اور اپنی جھوٹی سرگرمیوں کے لئے اس مستقر کو استعمال کرتا تھا جو سرحد پار واقع تھا۔

اگر وہ کراچی سے غزالہ کو اپنے ساتھ لایا تھا تو اس نے اسے یقیناً سرحد پار ہی چھوڑا تھا۔ غزالہ کو اپنے آدمیوں کی تحویل میں دے کر اس نے سرنگ میں سفر کیا ہوگا اور اپنے حجرے کا دروازہ کھول کر مراقبہ ختم ہونے کا اعلان کرتا ہوا باہر آگیا ہوگا۔ حساس اور مخدوش سرحدی علاقے میں زیر زمین نقل و حرکت کی اور بات تھی لیکن زمین پر وہ سفر کبھی بھی محفوظ تصور نہیں کیا جا سکتا تھا۔ ایسی صورت میں ملا سرکار یہ خطرہ مول لینے کی ہمت نہیں کر سکتا تھا کہ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ بے ہوش یا مقید غزالہ کو بھی ساتھ لے کر سرحد عبور کرے۔ میں نے اس امکان پر جتنا غور کیا، اسی قدر مجھے اپنا پہلا خیال باطل نظر آنے لگا اور یہ یقین ہونے لگا کہ غزالہ کوٹ مندو میں یا سرحد پار قید نہیں ہے بلکہ ملا سرکار نے اسے کراچی ہی میں کہیں قید کیا ہوا ہے۔

ہمارے پاس ملا سرکار کا انتظار کرنے کا وقت نہیں تھا۔ دوسری طرف سرنگ میں پیش قدمی بھی ناگہانی خطرات کا پیش خیمہ ثابت ہو سکتی تھی۔ اس کے دوسرے سرے پر باہر نکلنا اپنی موت کو دعوت دینے کے مترادف ہوتا۔ اس لئے میں نے وقت ضائع کئے بغیر وہاں موجود اسلحے کے ذخیرے میں ایک حساس ٹائم بم تلاش کر کے اس کے ٹائمر کو بیس منٹ کی مدت پر سیٹ کیا اور دوسرے بارودی اسلحے کے ساتھ اس ٹائم بم کو اس حصے میں رکھ دیا جہاں کمرے نے تنگ سرنگ کی صورت اختیار کر لی تھی۔ مجھے یقین تھا کہ اس دھماکے کے نتیجے میں زیر زمین سرنگ کا بڑا حصہ منہدم ہو جائے گا اور ملا سرکار اس راستے سے کبھی کوٹ مندو نہیں پہنچ سکے گا۔ اگر اس کا مقدر زیادہ ہی خراب ہوا تو وہ اپنی بیٹری والی گاڑی میں کوٹ مندو کی حدود میں پہنچ کر دھماکوں کی زد میں آسکتا تھا۔

یہ کارروائی مکمل کر کے میں نے ملا سرکار کے ذخیرے میں سے عمدہ وسکی کی دو بوتلیں اپنی جیبوں میں منتقل کیں اور دیوار گیر سیڑھیوں کو طے کرتا ہوا اوپر پہنچ گیا جہاں دیا میری منتظر تھی۔

اس نے فوراً ہی وسکی کی ایک بوتل کھلوا کر اس میں سے دو گھونٹ لئے اور بھرائی ہوئی آواز میں بولی "یہ ملا وسکی بھی اپنی نسل کا اکلوتا جانور معلوم ہوتا ہے۔ حجرے میں بند ہو کر رند اور باہر پارسا بن جاتا ہے۔ حیرت ہے کہ آج بھی لوگ ایسے بہروپیوں سے دھوکا کھا جاتے ہیں۔ یہ سرنگ کہاں تک جا رہی ہے؟"

"وہ سرنگ میں سفر کرنے کے لئے بیٹری سے چلنے والی گاڑی استعمال کرتا ہے۔ فالتو بیٹریاں بھی موجود ہیں۔ مجھے پورا یقین ہے کہ یہ سرنگ سرحد پار نکلتی ہوگی" میں نے اس کے ساتھ حجرے سے نکلتے ہوئے کہا۔

باہر سناٹا تھا۔ رائفلیں واپس مل جانے پر محمود کی ہمت اتنی بڑھ گئی تھی کہ اس نے صحیح نشانے بازی کر کے ایک مسلح لڑکے کو زخمی کر دیا تھا اور دوسرا خود ہی میدان چھوڑ کر بھاگ گیا تھا۔ گاؤں والے اپنے گھروں میں دبکے ہوئے غیب سے ظہور میں آنے والی ان خبروں کے منتظر تھے جو ملا سرکار کے حجرے کی بے حرمتی کے نتیجے میں جنم لے سکتی تھیں۔

میرا ارادہ گاؤں کے بزرگوں کو جمع کر کے ضعیف الاعتقادی اور اوہام پرستی کے موضوع پر ایک مختصر مگر اثر انگیز تقریر کرنے کا تھا لیکن آبادی کے قریب جانے میں کسی کوتاہ نظر سے وار ہونے کا ڈر تھا اس لئے ہم آہستہ آہستہ کوٹ مندو سے باہر نکل گئے۔ جنگل میں پہنچتے ہی ہم نے کوٹ مندو میں ایک کہرام برپا ہوتے سنا۔ شاید میدان صاف دیکھتے ہی وہ سب ملا سرکار سے اپنی بے پناہ عقیدت کے اظہار میں اپنے گھروں سے باہر نکل آئے تھے۔

میں نے اضطراری طور پر اپنی جیپ کا رخ گھما کر اسے دوبارہ کوٹ مندو کی طرف موڑ لیا۔

"واپس کیوں جا رہے ہو؟" دیا پریشان ہو گئی "اگر مذہبی جنون میں ان کا دماغ پھر گیا تو وہ گولیاں کھا کر مرنے کے بجائے ہماری بوٹیاں نوچ کر رکھ دیں گے۔"

"میرا ان سے مقابلے کا کوئی ارادہ نہیں ہے" میں نے اسے اطمینان دلایا "میں انہیں ان کے گھروں میں لوٹانا چاہتا ہوں۔ وہ عقیدت میں حجرے کے گرد پھیل گئے تو سرنگ میں ہونے والے دھماکوں کے ساتھ بیسیوں افراد کے چیتھڑے اڑ جائیں گے۔"

میرا اندیشہ سو فیصد درست نکلا۔ عمر اور جنس کے امتیاز کے بغیر شاید کوٹ مندو کی ساری آبادی اپنے گھر بار چھوڑ کر میدان میں نکل آئی تھی۔ وہ لوگ بین کرتے ہوئے حجرے کے پاس جمع ہو رہے تھے۔

کئی منٹ گزر چکے تھے۔ وقت کم رہ گیا تھا اس لئے میں نے اپنی جیپ آبادی کے سرے پر روک کر انجن کو ریس دیتے ہوئے ہارن بجانا شروع کر دیا۔ لوگوں نے پلٹ کر ہمیں دیکھا اور ان کی گھگھی بندھ گئی۔

اس بار ایک عجیب بات ہوئی کہ سب لوگ تو ادھر ادھر بھاگ رہے تھے لیکن تین سن رسیدہ اور بیمار سے افراد ہوا میں ہاتھ لہراتے ہوئے براہ راست ہماری طرف آ رہے تھے۔

میں اُنہیں بند کر کے ان کے احترام میں جیب سے بیچ اُتر کر کھڑا ہو گیا۔

"سائیں سرکار کہاں ہیں؟ تم نے حجرے میں گھس کر ان کے ساتھ کیا کیا ہے؟" وہ مخبوط الحواس انداز میں دردناکی سے چیخنے لگے "تم بھیڑیئے ہو تم نے ہمارے پیر کی بے حرمتی کی ہے!"

"حجرہ خالی تھا" میں نے اونچی اور باشدار آواز میں انہیں آگاہ کیا۔

"مولا! تیری شان!" دو بوڑھوں نے گڑگڑا کر دعائیہ انداز میں اپنے ہاتھ آسمان کی طرف اٹھا دیئے "ہمیں معلوم تھا، ہمارے دل کہتے تھے کہ تم سائیں سرکار کا کچھ نہیں بگاڑ سکو گے۔ مولا تمہیں اندھا کر دے گا یا پیر سائیں کو آسمان پر اٹھا لے گا۔ تم ہماری بستی میں اب واپس کیوں آئے ہو؟ ہم سے کیا چاہتے ہو؟"

"ملا سرکار ایک بدمعاش جنور جاسوس ہے جو برسوں سے تمہیں بے وقوف بنا رہا ہے" میں نے دیکھا کہ میرے الفاظ پر ان کے چہروں پر زلزلے کے آثار پیدا ہو گئے۔ شاید وہ زیرِ لب مجھے کوس بھی رہے تھے۔

"اس حجرے میں ایک سرنگ ہے جس میں اُتر کر وہ سرحد پار چلا جاتا تھا اور تم سمجھتے تھے کہ وہ مراقبے میں ہے۔ اس سرنگ میں منوں گولہ بارود اور ہتھیاروں کے ساتھ شراب بھی رکھی ہوئی ہے۔ ہم تمہیں حجرے سے دور رکھنے کے لئے آئے ہیں کیونکہ تھوڑی دیر میں سرنگ کے ساتھ حجرہ بھی ایک دھماکے سے اُڑنے والا ہے۔ تمہارا ملا سرکار سرحد پار اپنے آقاؤں کے ساتھ بیٹھا ہوا عیش کر رہا ہوگا۔ وہ خفتہ تو تمہیں اس کا سر قبل دینا چاہئے۔"

"تم جھوٹے اور اس کے دشمن ہو" ایک بڑھے نے خوف اور غصے سے کانپتی ہوئی آواز میں کہا "ہمیں معلوم ہے کہ علاقے کے سارے میر اور پیر ملا سرکار کے دشمن ہیں اور ان کی گدی پر قبضہ کرنا چاہتے ہیں۔ تم ان ہی میں سے کسی کے نوکر ہو لیکن یاد رکھو کہ تم مر کر بھی ہمارے دلوں میں سائیں سرکار کی عزت کم نہیں کر سکتے۔"

"وہ جاسوس تھا تم دیکھ لینا کہ کل فوج جہاں ڈیرے ڈال لے گی اور سرنگ تو ابھی تمہارے سامنے ..." میرا فقرہ ادھورا رہ گیا کیونکہ ایک دھماکے سے زمین لرز اٹھی تھی۔ حجرے کے عقب میں زمین سے ریت کا غبار بلند ہوا اور پھر پے در پے متعدد دھماکوں نے پوری بستی کو ہلا کر رکھ دیا۔

فضا میں ہر طرف غبار اور ملبہ پھیل گیا تھا۔ ملا سرکار کا پرشکوہ حجرہ اسی غبار میں ڈھیر ہو چکا تھا۔ پھر اس ملبے نے تیزی کے ساتھ آگ پکڑ لی۔ تینوں بوڑھوں کے شکن آلود چہروں پر وحشت کی سیاہی پھیل گئی۔ وہ گھوم کر اس عبرت ناک تباہی کا تماشا دیکھنے لگے جو ان کے لئے ناقابلِ یقین تھی۔



میری واپسی کا مقصد پورا ہو چکا تھا۔ دھماکے سے کوٹ منڈو کے کسی باسی کو کوئی نقصان نہیں پہنچا تھا۔ ڈھلتے ہوئے سورج کی روشنی میں اس ملبے کے شعلے مجھے بلیک کیٹ لی کی چتا سے بھڑکتے ہوئے محسوس ہو رہے تھے۔

میں نے خاموشی کے ساتھ جیپ کی ڈرائیونگ سیٹ سنبھالی اور ہماری واپسی کے سفر کا آغاز ہو گیا۔

ہمارے شکار کئے ہوئے پرندے کوٹ منڈو میں اتار لئے گئے تھے اس لئے واپسی میں ہم خالی ہاتھ تھے لیکن ہم جیسے ناکام شکاریوں کی دلجوئی کے لئے بعض مقامات پر تازہ تازہ شکار کئے ہوئے پرندے سرعام فروخت کئے جاتے تھے۔ محمود کی رہنمائی میں ہم نے ایک جگہ سے کافی تیتر خرید کر جیپ میں ڈال لئے تاکہ منظور ماموں اور ان کے ملازمین کے سامنے سبکی سے محفوظ رہ سکیں۔

واپسی پر ہمارا منظور ماموں سے فوری طور پر سامنا نہیں ہوا کیونکہ اس روز وہ بھی اپنی کسی جیپ پر کچہری گئے تھے اور واپسی پر نہا دھو کر اپنے کمرے میں آرام کر رہے تھے۔

محمود ملازموں کو رات کے کھانے کے لئے تیتر بھوننے کی ہدایات دے کر اپنے کمرے میں چلا گیا۔ کوثر نے مردانہ لباس میں ملبوس دیبا کا بہت حسرت کے ساتھ استقبال کیا تھا کیونکہ اپنے سخت گیر باپ کے سامنے وہ مغربی وضع کا لباس پہننے کا تصور بھی نہیں کر سکتی تھی لیکن اس کی نگاہیں بتا رہی تھیں کہ اسے نسوانی سج دھج کا یہ انداز بہت پسند آیا تھا۔

میں نہا دھو کر اپنے کمرے سے باہر نکلا تو منصور سے ٹکراؤ ہو گیا۔

"ملا سرکار کی طرف گئے تھے نا؟" اس نے کھوٹے کھوٹے لیکن پر یقین لہجے میں سوال کیا۔

"گیا تھا، پھر تم میرا کیا بگاڑ لو گے؟" مجھے اس کے انداز پر بلا وجہ غصہ آ گیا۔

"کچھ بھی نہیں" وہ سادگی سے بولا "ابا جان کو یہ جان کر بہت خوشی ہو گی۔"

"میں تمہارے ابا جان کو خوش کرنے کے لئے یہاں نہیں آیا ہوں" میں بھڑک گیا۔

"تو پھر واپس کب جا رہے ہو؟" اس نے برجستہ سوال کیا تھا۔

"جب دل چاہے گا۔ اب میں تمہارا نہیں، تمہارے باپ کا مہمان ہوں۔"

"ہوا کرو لیکن اتنا ضرور جان لو کہ ابا جان کو ناراض رکھنے والے اس چھت کے نیچے کبھی سکھی نہیں رہتے۔ تم جتنی جلدی چلے جاؤ اتنا ہی اچھا ہو گا" وہ پوری طرح سنجیدہ تھا۔

"میرے جانے سے تمہیں کیا فائدہ ہو گا؟" میں نے زچ ہو کر سوال کیا۔

"میں تمہیں چھوڑنے جاؤں گا، جہانگیر بھائی بہت مہمان نواز آدمی ہیں۔ وہاں جا کر بہت سرور آتا ہے۔"

اسی وقت منظور ماموں بھی کھنکارتے ہوئے اپنے کمرے سے برآمد ہوئے اور منصور بڑبڑا کر آگے بڑھ گیا۔

منظور ماموں نے مجھے دیکھتے ہی نہایت تپاک سے ہاتھ ملانا شروع کر دیا اور پھر ہمارے شکار کا حال احوال پوچھتے ہوئے مجھے اپنے ساتھ ڈرائنگ روم میں لے گئے۔ راستے میں خریدے ہوئے شکار کی مقدار کے پیش نظر میں انہیں نشانے بازی کے شاندار قصے سنانے کی پوزیشن میں تھا لیکن میں اس وقت سنجیدگی کے موڈ میں تھا اس لئے میں نے فوراً ہی بات اپنے مطلب کے موضوع کی طرف موڑ دی اور کہا "شکار کے ساتھ ہی ہم لوگ کوٹ منڈو کی طرف بھی گئے تھے۔"

انہوں نے تیز نظروں سے مجھے گھورا اور بولے "میں نے کہا تھا کہ کوٹ منڈو میرے ساتھ چلنا۔ ملا سرکار سے میری اچھی خاصی شناسائی ہے۔ اس سے بھی تمہاری ملاقات کرا دیتا۔ ان کے نیک اور برگزیدہ بندوں سے مل کر انسان کے اپنے نفس کی تربیت ہوتی ہے۔"

میرا دل چاہا کہ انہیں ان کے نفس کی اس حیوانی تربیت کا اشارہ دوں جس سے مجبور ہو کر وہ اپنے بیٹے کے بعد دیبا سے اظہار عشق کر بیٹھے تھے لیکن میں کچھ کہے بغیر سر ہلا کر رہ گیا۔

"تم گاؤں میں گئے تھے؟" میری اضطرابانہ اور بے مقصد پر انہیں یہ پوچھنا ہی پڑ گیا۔

"گیا نہیں تھا بلکہ لے جایا گیا تھا" میں نے سر جھکا کر عاجزانہ لہجے میں کہا۔

"کیا مطلب؟" انہوں نے آنکھیں نکال کر غصیلے لہجے میں پوچھا۔

"ہم کوٹ منڈو کے اطراف میں شکار کھیل رہے تھے کہ مسلح غنڈوں نے ہمیں گھیر لیا اور اسلحے کے زور پر مجبور کر کے ہمیں گاؤں میں لے گئے جہاں ہمیں غیر مسلح کر کے مسجد میں قید کر دیا گیا۔"

"میاں، کیا بک رہے ہو؟ تم بھنگ تو نہیں پی آئے؟" غصیلے لہجے میں غرائے۔

"پہلے مجھے بھی یہی شبہ ہوا تھا لیکن بعد میں حقیقت سامنے آ گئی۔ کوٹ منڈو میں تو کھلی غنڈہ گردی کا راج تھا۔ اندر جانے والے اجنبیوں کو پکڑ کر ملا سرکار کے سامنے پیش کیا جاتا ہے۔ وہی ان کی قسمت کا فیصلہ سناتا ہے۔"

"خیر خیر، تمہارے ساتھ ایک سفید فام لڑکی بھی تھی اس غلط فہمی ہو گئی ہو گی" منظور ماموں یک طرفہ طور پر ملا سرکار

ان کے قرضیوں کے بارے میں خوش فہمی میں مبتلا رہنا چاہتے تھے۔
ہوئی کہ ہم لڑکا بنا کر لے گئے تھے" میں نے معصوم صورت بنا کر کہا۔

"تم لوگوں کو ایسی واہیات حرکت کی کیا ضرورت تھی؟"
انہوں نے آنکھیں نکالیں پھر قدرے توقف کے بعد نرمی سے بولے۔
"یہاں ملا سرکار نے تو تمہیں رہا کر دیا تھا؟ وہ بہت شفیق اور وسیع القلب آدمی ہے۔"

"اس سے ملاقات ہی نہیں ہو سکی۔ وہ مراقبے میں تحلیل ہو گیا تھا۔"

"تحلیل ہو گیا تھا!" وہ حیرت سے تقریباً چیخ اٹھے "تم کیا واہیات بک رہے ہو؟"

"ہمیں بتایا گیا تھا کہ وہ حجرے میں مراقبے میں ہے اور جب تک مراقبے سے باہر نہیں آئے گا، ہمیں کوٹ منصور کی مسجد میں قید رہنا ہوگا۔ ہم نے قید سے فرار ہو کر حجرے کا دروازہ توڑا تو ملا سرکار وہاں نہیں تھا۔"

منظور ماموں دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام کر ہولے ہولے کراہنے لگے۔ میرے اوپر تلے انکشافات نے ان کے چھکے چھڑا کر دماغ کی چولیں ہلا کر رکھ دی تھیں۔ وہ نحیف آواز میں بولے "تم سلطان بابا سے اجازت بھی لی تھی؟"

"ہم مجبور کر دیے گئے تھے" میں نے بے چارگی سے کہا۔ "ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے رہتے تو اس وقت کوٹ منصور کی مسجد میں ایڑیاں رگڑ رہے ہوتے۔ دراصل ملا سرکار وہ نہیں ہے جو خود کو ظاہر کرتا ہے۔"

میری جسارت منظور ماموں کے لئے ناقابل برداشت تھی۔ وہ میز پر مکا مار کر بولے "بس! اب اپنی زبان سے ایک لفظ بھی نہ نکالنا۔ تمہیں آج کل کے نوجوانوں میں یہ بدتمیزی کیوں مقبول ہو رہی ہے؟ اللہ والوں کی توہین اور تذلیل کا کوئی موقع ہاتھ سے نہیں جانے دیتے۔ میں نے اپنے بال دھوپ میں سفید نہیں کئے ہیں اور یہ دعویٰ کر سکتا ہوں کہ ملا سرکار کے بارے میں تمہاری ہرزہ سرائی بالکل بکواس ہے۔ تمہیں اس کے بارے میں کوئی شدید غلط فہمی ہوئی ہے۔"

"کاش! آج آپ میرے ساتھ ہوتے تو اپنی آنکھوں سے سب کچھ دیکھ لیتے۔"

انہوں نے برہمی کے ساتھ میری بات کاٹ دی اور بولے۔ "میں ثبوت کے بغیر کوئی بات تسلیم نہیں کر سکتا۔"

"ثبوت تو اب بھی کوٹ منصور میں موجود ہے" میں نے وضاحت کرتے ہوئے کہا۔ پھر اچانک ہی مجھے منظور ماموں کی کمزوری کا خیال آیا "یہ صرف میرا بیان نہیں ہے، دردا بھی اس کی تصدیق کر سکتی ہے۔"

منظور ماموں کی آنکھوں میں لمحہ بھر کے لئے حریصانہ چمک نمودار ہوئی مگر انہوں نے فوراً ہی خود پر قابو پایا اور بے پروایانہ لہجے میں بولے "بلاؤ! اسے بلاؤ، مجھے کچھ بتانا ہے۔"

میں فوراً ہی ڈرائنگ روم سے اپنے کمرے میں پہنچا جہاں دردا کسی بات پر سلطان شاہ سے الجھ رہی تھی۔

"جلدی چلو، بڈھا تمہیں یاد کر رہا ہے" میں نے اسے خوش خبری سنائی۔

"میں اسے یہی سمجھا رہا تھا کہ اب یہ عمر کی اس منزل پر آگئی ہے جہاں جوانوں کے ساتھ ساتھ بڈھے بھی اس میں دلچسپی لینے لگے ہیں" سلطان شاہ نے طنزیہ مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔

میں نے جلدی جلدی دردا کو بتایا کہ منظور ماموں میری سنائی ہوئی باتوں پر بری طرح بھڑک رہے ہیں اور اسے جلد از جلد انہیں یقین دلانا ہے کہ ملا سرکار واقعی بدمعاش ہے۔ اس کی کہی ہوئی ہر بات کو وہ توجہ سے سنتے اور انہیں اپنے دل پر پتھر رکھ کر اس کی کسی بات کی تردید کرنا پڑتی کیونکہ وہ اس کی خوشنودی کو عزیز رکھنے والوں میں شمار کئے جا سکتے تھے۔

منظور ماموں نے روایتی آداب کے مطابق صوفے سے اٹھ کر دردا کا استقبال کیا تھا جب کہ مجھے وہ شاید ناک چڑھا کر گھورتے رہ جاتے۔ دردا کو دیکھ کر ان کے موڈ میں خاصی خوشگوار تبدیلی آئی تھی۔

"اب تم بتاؤ کہ کوٹ منصور کا کیا قصہ ہے؟" منظور ماموں نے دردا سے کہا "زینی نے تو اپنی الٹی سیدھی باتوں سے میری کھوپڑی گھما کر رکھ دی ہے۔"

"کوٹ منصور کو ملا سرکار نے اپنی جاگیر بنایا ہوا ہے جہاں مسجد عبادت گاہ کے ساتھ قید خانہ بھی ہے۔ وہ عبادت اور مراقبے کے بہانے اپنے کمرے میں بند ہو جاتا ہے اور پھر سرنگ میں اتر کر سرحد پار چلا جاتا ہے۔ اس کے معتقد سمجھتے ہیں کہ ان کا پیر اپنے حجرے میں بھوکا پیاسا رہ کر عبادت کر رہا ہے" دردا نے کہا۔

"حجرے میں سرنگ کہاں سے آگئی؟ میں خود وہاں جا چکا ہوں۔"

"ہم نے بھی سرنگ کا دہانہ بہت مشکل سے تلاش کیا تھا۔ وہ ملا سرکار کے عالی شان تخت کے عین نیچے واقع ہے۔ سرنگ، حجرے کے نیچے واقع تہ خانے سے شروع ہوتی ہے۔ اس تہ خانے میں شراب اور گولہ بارود کے ذخائر بھی موجود تھے۔ ملا سرکار اس لمبی سرنگ کو طے کرنے کے لئے موٹر بجلی سے چلنے والی گاڑی استعمال کرتا ہے۔"

"حیرت انگیز باتیں کر رہی ہو تم!" میرے اندازے کے عین مطابق منظور ماموں کو دردا سے اختلاف رائے کرتے ہیں سخت تکلیف کا سامنا کرنا پڑ رہا تھا "ملا سرکار ایک گاؤں کا سیدھا سادہ مولوی ہے اسے کیا پتا کہ موٹر، بجلی کیا ہوتی ہے۔"

"ہمیں پورا یقین ہے کہ وہ سرنگ ملا سرکار کے حجرے کو سرحد پار کے کسی اڈے سے ملاتی ہے۔ مولوی کے روپ میں وہ ہندوؤں کا کوئی اہم ایجنٹ ہے جو اپنے ناپاک عزائم پورے کرنے کے لئے کوٹ منڈو میں رہ رہا ہے۔"

"وہ واپس آئے گا تو اسے پتا چلے گا کہ اس کے راز فاش ہو چکے ہیں؟" منظور ماموں نے بے اختیاری سے پوچھا۔

"ڈیڈی نے تہ خانے میں موجود بارود کو تباہ کر کے سرنگ کا خاصا حصہ تباہ کر دیا ہے۔ اب ملا سرکار اس سرنگ کے ذریعے واپس نہیں لوٹ سکتا۔ اس نے کوئی دوسری راہ اختیار کی تو کوٹ منڈو کے لوگ اسے خوش آمدید نہیں کہیں گے۔ وہ سمجھ چکے ہیں کہ ملا سرکار ایک لمبی مدت سے انہیں فریب دے رہا تھا۔"

"تم کہہ رہی ہو تو یقین کر لیتا ہوں لیکن میرا دل نہیں مانتا کہ ایسا ہو سکتا ہے" منظور ماموں اپنی نشست پر بے چینی کے ساتھ پہلو بدل کر رہ گئے۔ ویرا کے بجائے میں نے وہ باتیں ان کے گوش گزار کی ہوتیں تو وہ کافی دیر پہلے مجھے کمرے سے نکال چکے ہوتے۔

"اب آپ سے ایک بہت ضروری کام پیش آگیا ہے۔" انہیں حقائق کو ہضم کرنے کی معقول مہلت دینے کے بعد میں نے مودب لہجے میں کہا "مجھے امید ہے کہ آپ ہم سے تعاون کریں گے۔"

"کیا کام ہے؟" وہ سنجیدگی کے ساتھ مجھے گھورتے ہوئے بولے۔

"ملا سرکار کا قصہ تو ختم ہو گیا ہے لیکن حساس سرحدی علاقوں میں ایسی سرگرمیاں آسانی کے ساتھ نظر انداز نہیں کی جا سکتیں۔ میں چاہتا ہوں کہ آپ علاقے کے کسی فوجی کمانڈر کو کوٹ منڈو کے حالات سے آگاہ کر دیں، تاکہ ملا سرکار کے حجرے سے سرحد پار جانے والی سرنگ پر تحقیق کی جا سکے۔ ہو سکتا ہے کہ ان لوگوں نے علاقے میں کہیں اور بھی ایسے زیر زمین مواصلاتی جال پھیلائے ہوئے ہوں۔"

"کوٹ منڈو رینجرز کا علاقہ ہے۔ شاید اس پر توجہ بھی نہیں دی جاتی ہوگی۔ تمہاری لائی ہوئی خبریں اگر درست ہیں تو ہم اپنی آنکھیں بند کر کے نہیں رہ سکتے۔ ایسی سازشیں قومی سلامتی کے حق میں سم قاتل ثابت ہو سکتی ہیں" منظور ماموں کی زبان سے یہ الفاظ سن کر مجھے خوشی ہوئی کہ منظور ماموں قومی جذبے سے بالکل عاری نہیں تھے۔

"ذاتی مجبوریوں کی وجہ سے میں سامنے نہیں آ سکتا۔ اس لئے یہ کام آپ ہی کو کرنا ہوگا۔"

"میں ایریا کمانڈر سے بات کروں گا" ملا سرکار کے بارے میں تلخ حقائق کی نشاندہی نے شاید منظور ماموں کی انا پسندی پر ضرب لگائی تھی اور وہ کچھ اداس نظر آنے لگے تھے۔

اس رات کھانے کی میز پر بھی خاموشی رہی۔ منظور ماموں وہاں سے اٹھ کر اپنے کمرے میں چلے گئے اور ہم تینوں اپنے کمرے میں آگئے۔ دن بھر کی تکان کے بعد بستروں کی نرم آغوش کا تصور بہت سہانا تھا لیکن اسی کے ساتھ ہمیں اپنا آئندہ کا لائحہ عمل بھی طے کرنا تھا۔

کراچی سے ہم ملا سرکار یا بلیک کیٹ ڈی کی تباہی اور فرزانہ کی بازیابی کا مشن لے کر رانی پور کے لئے روانہ ہوئے تھے۔ کوٹ منڈو میں رونما ہونے والے واقعات کے نتیجے میں یہ خدشہ سامنے آیا تھا کہ ملا سرکار کوٹ منڈو میں دوبارہ اپنے قدم جما سکے گا۔ اندرون سندھ میں تخریب کاریوں کے لئے وہ گاؤں اس کا سب سے مضبوط مواصلاتی مرکز تھا جہاں بیٹھ کر وہ اندرونی اور بیرونی ایجنٹوں کو ہدایات دیتا رہتا تھا۔ اس کے ختم ہو جانے کے بعد ان کی سرگرمیاں بری طرح متاثر ہو سکتی تھیں۔

سرحد پار سے آنے ہوئے پیشہ ور تخریب کاروں سے رابطہ رکھنے کے لئے ملا سرکار لاسلکی آلات استعمال کر سکتا تھا لیکن مقامی ایجنٹوں سے اس کے رابطے بکھر کر رہ جاتے اور شاید اسلحہ اور ہتھیاروں کی خریداری کا معاملہ بھی التوا میں پڑ جاتا۔

میرا اپنا خیال تھا کہ ہماری اس مہم میں کسی کا کچھ نہیں بگڑا تھا مگر ملا سرکار کی مقامی بیوی اور اس کے بطن سے پیدا ہونے والے بچوں کا مستقبل تباہ ہو گیا تھا۔ وہ اس کہانی کے معصوم ترین کردار تھے جن کا کوئی جرم نہیں تھا لیکن حالات کے ہاتھوں انہی کو سب سے کڑی سزا جھیلنا پڑ رہی تھی۔

ملا سرکار کے لئے وہ ایک جوا تھا۔ وہ خود کہہ چکا تھا کہ اپنی دھرتی کی بھلائی کے لئے وہ اپنے بیوی بچوں کی بھی بھینٹ دے سکتا تھا اور وہ اس قدر خود غرض شخص تھا کہ اپنے دعوے کو عملی جامہ پہنا سکتا تھا۔

کوٹ منڈو میں ہونے والے واقعات سے اسے جلد آگاہی حاصل ہو سکتی تھی جس کے بعد وہ سندھ میں گڑبڑ اور دہشت پھیلانے کے کسی نئے منصوبے پر کام شروع کر سکتا تھا۔ کام آگے بڑھانے کے لئے ہتھیار اس کی سب سے بڑی ضرورت تھے جو اسے صرف اور صرف ویرا سے مل سکتے تھے اس لئے میرا اندازہ تھا کہ سرنگ میں واپسی پر راہ مسدود پا کر جوں ہی اسے بدلے ہوئے حالات کا اندازہ ہوتا تو وہ فوری طور پر سب کچھ چھوڑ کر کراچی روانہ ہو جاتا۔

وہ ویرا کے اصل ارادوں سے نا علم تھا۔ اسے اتنا معلوم تھا کہ چند دن بعد اسلحے کی آمد شروع ہونے والی تھی۔ جب کہ گڑبڑ ہو جانے کی وجہ سے وہ کوئی مال وصول کرنے کی پوزیشن میں نہیں رہا تھا۔

کراچی میں ویرا اپنی قیام گاہ چھوڑ چکی تھی۔ اس کی خواب گاہ کے تنگ فرش پر ہندو پنچایت کے مقامی سربراہ کی

اس کمرے کے علاوہ بھی اس مکان میں مزید دو خواب گاہیں تھیں لیکن وہ زیر استعمال نہ ہونے کی وجہ سے کچھ اجڑی اجڑی سی تھیں اس لیے ہم نے ایک ہی کمرے میں رہنے کا فیصلہ کیا۔ سلطان شاہ ڈرائنگ روم میں جانا چاہ رہا تھا لیکن میں نے اسے منع کر دیا۔ اس وقت حالات ایک سنگین موڑ پر پہنچے تھے۔ جب تک ہماری بلیک کیٹ ہی سے گفتگو نہ ہوتی ہمیں اندازہ نہیں ہو سکتا تھا کہ ہمیں کن خطرات کا سامنا

سارا دن ہم نے کوٹ مندو کے سفر اور صعوبتوں میں گزارا تھا اور پھر رائل پو سے واپسی کا سفر طے کرتے رہے تھے اس لیے جسم کا جوڑ جوڑ ہلا ہوا تھا۔ گھر کے تمام دروازے مقفل کر کے ویرا نے خواب گاہ کی کھڑکیوں پر دبیز پردے ڈال دیے اور دن میں رات کا سماں پیدا کر کے مسہری پر دراز ہو گئی۔ میں نے فرشی قالین پر چاندنیاں بچھا کر اپنے بستر بنا لیے تھوڑی ہی دیر میں ویرا کے ساتھ سلطان شاہ بھی دنیا و مافیہا سے بے خبر ہو گیا۔

میرے اعصاب بھی بوجھل رہے تھے مگر ذہن اندر سے ٹوٹ رہا تھا نیند کا دور دور تک پتا نہیں تھا۔ میں کروٹیں بدل بدل کر تھک ہار گیا اور وقت گزارتا رہا۔

جوں جوں وقت گزر رہا تھا میرے اعصابی دباؤ میں اضافہ ہو رہا تھا۔ گیارہ بجے میں نے اپنا بستر چھوڑ دیا تاکہ فون پر بات چیت کر کے اپنے دل کا بوجھ ہلکا کر سکوں۔

میں نے خواب گاہ میں رکھے ہوئے ایکسٹینشن فون کی لائن الگ کر کے ڈائلنگ کے شور سے ان دونوں کی نیند میں خلل نہ پڑے اور خود ڈرائنگ روم میں آ گیا۔

فون کا سلسلہ مل جانے پر دوسری طرف سے خود جہانگیر نے ہی کال وصول کی تھی۔

"تم کہاں ہو؟ میں تو صبح سے تمہیں تلاش کر رہا ہوں۔"
آواز پہچانتے ہی جہانگیر کی ہیجان آمیز آواز سنائی دی تھی۔
"رائل پو فون کیا تو پتا چلا کہ وہاں سے تم رات کو ہی نکل گئے تھے۔"

"مجھے تلاش کی کیا ضرورت پیش آ گئی؟" میں نے بوجھل سا سوال کیا۔

"آج صبح میرے پاس ایک گمنام فون آیا تھا۔ وہ سخت غصے اور غصے کے عالم میں تمہارے بارے میں دریافت کر رہا تھا۔ بار بار پوچھنے پر بھی اس نے اپنے بارے میں کچھ نہیں بتایا۔ بس تمہیں مغلظات بکتا رہا۔ وہ دھمکیاں دے رہا تھا کہ جلد ہی تمہارا عبرت ناک حشر کرے گا اور تمہیں مروا دے

"تمہارا کیا خیال ہے کہ وہ کون ہو سکتا تھا؟" میرے لئے وہ

اطلاع دلچسپ تھی۔

"وہ بلیک کیٹ ہی کے علاوہ اور کون ہو سکتا تھا؟ میں نے کہہ دیا کہ تم میرے پابند نہیں ہو جو اس کی نقل و حرکت سے مجھے باخبر رکھو۔ اس بات پر اس نے مجھے بھی کئی گالیاں سنائی تھیں۔"

"چلو کوؤں کے کوسنے سے ڈھور نہیں مرا کرتے۔ یہ بھی نہیں معلوم ہو سکا کہ وہ کہاں سے بول رہا تھا؟"

"آواز بہت صاف تھی۔ بعض اوقات دوسرے شہروں کی کال بھی بہت صاف اور واضح سنائی دیتی ہے۔"

"تو کیا تم نے یہی بتانے کے لیے رائل پو فون کیا تھا؟" میں نے پوچھا۔

"مجھے حیرت تھی کہ اس خبیث کو میرے فون نمبر کا علم کیسے ہو گیا؟"

"وہ میرے بارے میں بہت کچھ جانتا ہے۔ اس وقت وہ پاگل کتے کی طرح شہر کی سڑکوں پر بلبلاتا پھر رہا ہو گا۔"

"اس کا مطلب یہ ہوا کہ تمہارا رائل پو کا سفر کامیاب رہا ہے؟"

"بہت زیادہ! میں نے کوٹ مندو سے اس کی بنیادیں اکھاڑ دی ہیں۔ تمہارے منگو داسوں کے ساتھ ان کا بڑا لاڈلا بھی بہت دل پھینک واقع ہوا ہے۔ وہ ویرا سے اظہارِ عشق کر بیٹھا تھا۔ اسے بلیک میل کر کے میں نے کل ہی کوٹ مندو کا سفر کیا تھا۔ منگو داسوں ساتھ ہوتے تو اپنی عقیدت میں ہمیں بھی مروا دیتے۔"

"میں نے تو تمہیں پہلے ہی ہوشیار کر دیا تھا" اس کی کھنچی ہوئی آواز ابھری۔

"تمہیں شرمندہ ہونے کی ضرورت نہیں۔ محمود وہ حرکت نہ کرتا تو ہمارا کام بہت مشکل اور پیچیدہ ہو جاتا۔ اس کے ابا جان تو ملا سرکار کے خلاف ایک لفظ بھی سننے کو تیار نہیں ہیں۔"

"اس وقت تم کیفے سے ہی بول رہے ہو نا؟" اس نے چونک کر سوال کیا تھا۔

"میں ویرا کے گھر پر ہوں۔ میرا خیال تھا کہ رم کٹ جانے کے بعد بلیک کیٹ ہی ویرا سے ضرور رابطہ کرے گا۔ اس نے تمہیں فون کیا ہے تو کسی بھی وقت ویرا سے بھی ضرور بات کرے گا۔ کوٹ مندو کی کہانی سنو گے تو تم دنگ رہ جاؤ گے۔"

"منگو داسوں تمہاری طرف سے فکر مند تھے کیونکہ رات کا سفر عموماً بہت مخدوش ہوتا ہے۔"

"انہیں یہ تاکید کر دینا کہ میرے رائل پو آنے اور کوٹ مندو جانے کا قصہ اپنی ذات تک ہی محدود رکھیں۔ محمود وغیرہ کو بھی رازداری کی تاکید کر دیں۔ ایسا نہ ہو کہ میرا بدلہ لینے کے لیے بلیک کیٹ ہی انہیں اپنا نشانہ بنا لے۔"

"وہ تو کہہ رہے تھے کہ تم کوٹ مندو کے بارے میں پولیس حکام سے بات کرنے کا مشورہ دے کر آئے ہو؟" جہانگیر نے

حیرت کے ساتھ سوال کیا تھا "وہ اریا کمانڈر کو ٹھکانے پر لگا چکے ہیں۔"

"وہاں جو کچھ ہوا، وہ تو سب کے سامنے ہے" میرا مطلب صرف اتنا ہے کہ وہ درمیان میں اپنا نام نہ آنے دیں۔ اریا کمانڈر اپنی معلومات کے ذرائع ریکارڈ پر لائے بغیر بھی کارروائی کر سکتا ہے۔ یہ ان ہی کے حق میں بہتر ہوگا۔"

بات جہانگیر کی سمجھ میں آگئی اور رسمی فقروں کے تبادلے کے بعد میں نے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

جہانگیر سے گفتگو ہونے کے بعد میرے ذہن کا بوجھ ہلکا ہو گیا۔ وہ میرے لئے خوشی کی بات تھی کہ بلیک کیٹ ٹی زخم کھا کر بلبلایا ہوا پھر رہا تھا۔ میں نے خواب گاہ میں آ کر اسپیکر فون دوبارہ لائن سے جوڑ دیا کیونکہ اسی کی مدد سے میں ویرا اور بلیک کیٹ ٹی کے مذاکرات سن سکتا تھا۔

میں قالین پر دراز ہوا تو غنودگی کی لہر پر قابو نہ پا سکا۔ مجھے کچھ اندازہ نہیں کہ مجھ پر وہ کیفیت کتنی دیر تک طاری رہی۔ آنکھ کھلی تو اسپیکر فون کا بزر بول رہا تھا اور ویرا کا بستر خالی پڑا ہوا تھا۔ سلطان شاہ بھی کمرے سے غائب تھا۔

آنکھ کھلتے ہی میں غیر ارادی طور پر فون کی طرف لپکا تھا لیکن بلیک کیٹ ٹی کا خیال آتے ہی اپنی جگہ جم کر رہ گیا۔ میری اور ویرا کی مفاہمت سے اس کا آگاہ ہونا ہم دونوں ہی کے حق میں خطرناک ثابت ہو سکتا تھا۔

اسی لمحے ویرا باتھ روم سے برآمد ہوئی اور اس نے لپک کر اسپیکر فون کا سوئچ آن کر دیا۔

"ہیلو! کون بول رہا ہے؟" لائن آن کر کے ویرا نے انگریزی میں سوال کیا تھا۔

"غنیمت ہے کہ تمہاری آواز سنائی دی" بلیک کیٹ ٹی کی آواز ابھری "اتنی دیر سے گھنٹی بج رہی تھی۔ میں تو سمجھا کہ تم نے اپنا ٹھکانا بدل لیا ہے۔"

"باتھ روم میں تھی" اکیلا رہنے کے کئی نقصانات ہوتے ہیں" وہ مجھے آنکھ مار کر بولی۔

"تو کیا زبی اب تمہارے ساتھ نہیں رہتا؟" بلیک کیٹ ٹی نے اپنا لہجہ نارمل رکھنے کی کوشش کی تھی لیکن میں اس کے سوال سے ہی اس کی دلی کیفیت اور تجسس کا اندازہ لگا سکتا تھا۔

"جی چاہے گا تو ملنے کے لئے آ جائے گا۔ دراصل تمہارے معاملے میں اس کے ساتھ میری کچھ بدمزگی ہو گئی ہے۔ وہ جو کچھ کرنا چاہتا ہے اس سے میں متفق نہیں ہوں اسی لئے وہ تین دن سے غائب ہے۔"

"کیا کرنا چاہ رہا ہے وہ؟" اس بار بلیک کیٹ ٹی اپنا تجسس پوشیدہ نہ رکھ سکا۔

"وہی قوم پرستی کی قدامت پرستانہ باتیں ہیں" ویرا ہنس

بیزار سے لہجے میں بولی جیسے اس کے لئے وہ بات قطعی ... "اس کا خیال ہے کہ ہم سے ملنے والا اسلحہ تم پاکستان کے ... کمزور کرنے کے لئے استعمال کرو گے اس لئے مجھے ... کرنا چاہئے جب کہ میں تھی کے اصولوں کی پابند ہوں ... نفع کمانے کے لئے کام کرتے ہیں۔"

"میرا بھی یہی خیال ہے کہ میری مخالفت میں وہ حد ... تجاوز کر رہا ہے۔ مقامی ہندو پنچایت کا سربراہ ... اسے ایک ونجی اس کی دکان سے اپنے ساتھ لے ... کے بعد وہ دوبارہ نہیں دیکھا گیا۔ موہن داس میرا ... اہم آدمی تھا۔ میرا اندازہ ہے کہ اس پر ڈیبی نے ہی ہاتھ ...

"مجھے کچھ علم نہیں" ویرا نے معصومیت سے کہا ... بار ڈیبی سے بات ہوئی تو وہ تمہارے کسی ٹھکانے کا ذکر ...

"کس ٹھکانے کا ذکر کر رہا تھا؟" بلیک کیٹ ٹی نے ... طور پر ویرا کی بات کاٹ کر سوال کیا۔

"کوٹ مندو یا شاید گوٹھ مندو کی بات کر رہا تھا" ... پرواہ انداز میں بولی۔

"اوہ گوٹھ مندو" بلیک کیٹ ٹی کی غراتی ہوئی آواز ... "یہ نام میرے لئے بالکل نیا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ وہ ... سوتے جاگتے میرے ہی خواب دیکھتے رہتے ہیں۔ ... مندو ہی کی طرف نکلا ہوا ہے؟"

"اس نے کہا تو یہی تھا۔ بعد میں ارادہ بدل گیا ہو ... نہیں سکتی۔ جب تمہارا اس ٹھکانے سے کوئی ... تمہیں اس کے بارے میں فکرمند ہونے کی کوئی ضرورت ... رکھنے کما کر وہ خود لوٹ آئے گا۔"

"میں قطعی فکرمند نہیں ہوں" اس نے فوراً ہی ... چیخی کی "وہ میرا بال بھی بیکا نہیں کر سکتا۔ مجھے تو ... کہ کہیں وہ میری فکر میں بے گناہ لوگوں کا خون بہا ... کر لے۔"

ویرا ہنس پڑی "میں تمہیں بھی تھوڑا بہت سمجھنے ... اب میرے سامنے تو بگلا بھگت بننے کی کوشش نہ کرو ... بے گناہوں سے تمہیں اتنی ہی ہمدردی ہے تو کس کے ... لئے رو رہے ہو؟"

"تم میری بات بگاڑ رہی ہو" جنگ میں سب کچھ ... امن کے دنوں میں کسی غیر کو بھی پھانسی چڑھا دیا جائے تو ... ہوتا ہے۔ کسی مقصد کے لئے لڑی جانے والی جنگ کا ... مقصد خوں ریزی سے نہیں کیا جا سکتا۔"

"ڈیبی نے تمہاری سرکوبی کو اپنا مقصد بنا لیا ... مجھے یاد آیا کہ وہ کسی ماسرکر کا بھی ذکر کر رہا تھا۔ ... گوٹھ مندو میں وہی تمہارا بہروپ ہوتا ہے" ویرا ... بجائے دانستہ گوٹھ کا لفظ استعمال کیا تھا۔

"اس کی قیاس آرائیوں سے حقائق نہیں بدل سکتے۔ وہ رہائی کی سرگرمی کے لیے کوٹ مندو گیا ہوا ہے اور میں یہاں بیٹھ کے ساتھ تم سے باتیں کر رہا ہوں۔ میرے لیے انتہائی خوشی کی بات ہے کہ ان ملاقاتوں میں اب تم اس کے ساتھ نہیں ہو ورنہ بیٹھ کے ساتھ تمہیں بھی لے ڈوبنے کے منصوبے بنا رہا تھا۔"

"مجھے اب ذیشی سے کوئی دلچسپی نہیں ہے۔ یہ بتاؤ کہ تم نے اس وقت مجھے فون کیوں کیا ہے؟" ویرا نے اکتائے ہوئے انداز میں سوال کیا۔

"میں صرف یہ جاننا چاہ رہا تھا کہ تمہیں موہن داس کے بارے میں کچھ علم نہیں ہے؟"

"اس کا جواب میں دے چکی ہوں" ویرا کا لہجہ سخت ہو گیا۔ "تمہاری فہرستیں مل گئی تھیں جو میں نے آگے بڑھا دی تھیں۔ انتظار ہے ایس اے کمپنیوں میں اپلائی کیا جا رہا ہے۔ یہ بتاؤ کہ تم اس کی وصولی کا کیا بندوبست کیا ہے؟"

"میں اس کے بارے میں بھی تم سے بات کرنا چاہ رہا تھا۔ اپنے شیڈول پر نظرثانی کرنے کی ضرورت پڑ گئی ہے" اس کا انداز معذرت خواہانہ ہو گیا تھا۔

اس کی مایوسی اور بے بسی پر میں دل ہی دل میں خوش ہو کر رہ گیا۔ ایک طرف وہ کوٹ مندو سے اپنی لاتعلقی کا اظہار کر رہا تھا اور دوسری طرف شیڈول پر نظرثانی کی بات کر رہا تھا۔ صاف ظاہر تھا کہ کوٹ مندو کا ٹھکانا ختم ہونے کے بعد اس کی تخریب کاری کا سارا منصوبہ درہم برہم ہو گیا تھا اور جب تک وہ اپنے بیلی سے دوبارہ رابطے استوار نہ کر لیتا، وہ ویرا سے اسلحہ وصول کرنے کی پوزیشن میں نہیں تھا۔ اس موقع پر ویرا چاہتی تو اسے بری طرح دبا سکتی تھی۔

"تم وعدہ خلافی کے مرتکب ہو رہے ہو" ویرا نے میری توقع کے عین مطابق گمبھیر لہجے میں کہا "تمہارے زبانی وعدوں پر ہم غیر معینہ مدت کے لیے اپنا خطیر سرمایہ نہیں پھنسا سکتے۔ اپنی کارکردگی کے سلسلے میں بھی اپنے بڑوں کو جواب دہ ہوں۔"

"زیادہ نہیں، میں صرف دو ہفتوں کی مہلت چاہتا ہوں۔" اس کی خوشامدانہ آواز ابھری۔

"دو ہفتے کیا، میں دو دن بھی نہیں دے سکتی۔ کسی ضمانت کے بغیر کیے جانے والے سودے میں ضرورت سے زیادہ رعایتوں کی توقع نہیں کرنا چاہیے۔ تم نے کرنل کیشی پال کی ذہنی پوشی سے بھی فائدہ اٹھایا ہے۔"

"میں نے کوئی فائدہ نہیں اٹھایا، غزالہ کی سلامتی کی صورت میں ضمانت اب بھی برقرار ہے" اس نے بلاتوقف جواب دیا تھا "اگر تم نے اپنے بڑوں کے علم میں لائے بغیر یہ شرط تسلیم کی ہے تو اس میں میرا کوئی قصور نہیں اور اگر غزالہ کی سلامتی کے معاملے میں ان لوگوں کی رضامندی شامل ہے تو میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ شی کے لیے غزالہ کی کیا اہمیت ہے؟"

"تم بچوں جیسی باتیں کرنے سے قاصر ہو" ویرا کا لہجہ تلخ ہو گیا۔ "تم شاید یہ سمجھ رہے ہو کہ میں نے ذیشی کی وجہ سے غزالہ والی شرط تسلیم کی ہے اور یہی تمہاری سب سے بڑی بھول ہے۔ شی جیسی تنظیم میں سارے کام طے شدہ اصولوں کے مطابق ہوتے ہیں۔ ان میں میری یا کسی اور کی پسند یا ناپسند تبدیلی نہیں لا سکتی۔"

"شی کے بڑوں کے لیے غزالہ کی ذات کیوں اہم ہے؟ تم مجھے یہ بات آج تک نہیں سمجھا سکیں۔"

"اگر تم کچھ دماغ رکھتے ہو تو تمہیں معلوم ہونا چاہیے کہ پہلے ذیشی شی کا آدمی تھا۔ آج کل وہ شی سے منحرف ہو چکا ہے۔ شی کے بڑے اس علاقے میں اپنے کاروباری مفادات کے لیے اس سے سمجھوتا کرنا چاہتے ہیں۔ ذیشی ابھی کسی بھی مصالحت سے بھاگ رہا ہے۔ میرے بڑوں کو معلوم ہے کہ ذیشی غزالہ کو دل و جان سے چاہتا ہے اس لیے وہ غزالہ کو اپنی تحویل میں لینا چاہتے ہیں تاکہ ذیشی کو اپنے سامنے جھکا سکیں۔ میں اسی نظریے کے تحت تم سے ڈیل کر رہی ہوں۔ میرا ابھی بھی یہ ارادہ نہیں رہا کہ میں غزالہ کو تمہارے قبضے سے نکال کر طشتری میں رکھ کر ذیشی کو پیش کروں گی۔"

"اب میں سمجھ گیا" اس کی آواز مسرت آمیز تھی "اسی لیے تم ذیشی کی موجودگی میں بھی غزالہ کی خیریت اور رہائی پر اصرار کرتی رہی ہو۔ وہ سمجھتا ہوگا کہ تم سب کچھ اس کے لیے کر رہی ہو۔"

"غزالہ کی وجہ سے بھی تمہیں دو ہفتوں کی مہلت نہیں مل سکے گی۔ جب تمہارا بندوبست مکمل تھا تو پھر اب التوا کی ضرورت کیوں آ پڑی ہے؟" ویرا سختی کے ساتھ اپنے موقف پر اڑی رہی۔

"غیر قانونی سودوں میں ایسی الجھنیں پیدا ہوتی ہی رہتی ہیں۔ یہ کوئی نئی بات نہیں ہے" وہ مدافعانہ لہجے میں بولا۔

"لیکن اسباب بھی ہوتے ہیں۔ تمہاری کہی ہوئی بات حرف آخر نہیں ہو سکتی۔ تمہیں اس کا جواز بھی دینا چاہیے۔ آخر پہلے ہی مرحلے پر تم اتنے بے بس کیوں ہو گئے ہو؟"

"اپنے مسائل کو میں خود سمجھتا ہوں۔ کوئی بڑی مجبوری نہ ہوتی تو میں خود اس معاملے کو آگے ٹالنے کی کوشش نہ کرتا۔ تمہیں معلوم ہے کہ میں ابتدا سے ہی عجلت میں تھا" وہ ویرا کو قائل کرنے کی سرتوڑ کوشش کر رہا تھا۔

"تم ایک فرد ہو اور میں ایک تنظیم" ویرا سرد لہجے میں بولی۔ "تمہارے اعتراض پر میں نے غزالہ کے بارے میں شی کی پوزیشن کی مکمل کر وضاحت کی ہے حالانکہ وہ ہمارا اندرونی معاملہ ہے۔ تمہاری ایسی مجبوریاں جو باہمی معاملات پر اثرانداز ہوتی ہوں، ہمارے بھی علم میں آنا چاہئیں تاکہ ہم اپنے فیصلوں پر غور کر سکیں۔"

"میں کوئی وعدہ نہیں کر سکتی' ڈیٹی اور اس کے حوالے سے غزالہ شی کے بڑوں کے لئے اہم ضرور ہے لیکن مسئلہ یہ ہے کہ وہ ان دونوں کی کیا قیمت لگائے بیٹھے ہیں؟ ہو سکتا ہے کہ بروقت سودا مکمل ہونے کے مقابلے میں ان کے لئے غزالہ باکل ہی غیر اہم ہو اور وہ غزالہ کے بدلے تمہیں ذرا بھی رعایت نہ دیں۔"

"تم مفروضات پر بات کر رہی ہو' کرنل میتھیش پال نے مجھے بتا دیا تھا کہ شی کی اعلیٰ ترین سطح پر بھی تمہاری سفارشات کو قدر کی نگاہوں سے دیکھا جاتا ہے۔ مجھے یقین ہے کہ تم کوشش کرو گی تو میرا کام بن جائے گا۔ اتنی قربانیاں دینے کے بعد میں اپنے منصوبے کو تباہی اور ناکامی سے دوچار ہوتے نہیں دیکھ سکتا۔"

"میں تم پر بھروسا نہیں کر سکتی" ویرا نے مجھے آنکھ مارتے ہوئے ایک گہرا سانس لے کر کہا "اپنی فطرت کے اعتبار سے تم اب تک پکے بلیک میلر ثابت ہوتے آئے ہو۔ پہلے کرنل میتھیش پال کی ضمانت سے بات شروع کی تھی پھر اپنے سفارت خانے کے ایک افسر کا نام درمیان میں لائے اور جوں ہی غزالہ تمہارے قبضے میں آئی تو تم نے ضمانتوں کو بھلا کر غزالہ پر سودے بازی شروع کر دی۔ آج تم غزالہ کو میرے حوالے کرنے کی پیش کش کر رہے ہو۔ کیا پتا کہ کل ڈیٹی تمہارے قبضے میں آ جائے اور تم پھر کوئی نئی قلابازی کھا جاؤ۔ میں تو اپنے اوپر والوں کو منہ دکھانے کے قابل بھی نہیں رہوں گی۔"

"تمہیں اپنی نیک نیتی کا یقین دلانے کے لئے میں آج ہی غزالہ کو تمہارے حوالے کرنے کے لئے تیار ہوں...."

ویرا نے مکارانہ انداز میں اس کی بات کاٹ دی "نہیں' یہ میرے لئے ممکن نہیں ہے۔"

"کیوں؟" ویرا کے غیر متوقع انکار پر بلیک کیٹ لی متحیر ہو گیا تھا۔

"تم ڈیٹی کی دسترس سے باہر ہو اس لئے غزالہ تمہارے پاس محفوظ ہے' میں اسے کہاں چھپاؤں گی؟ ڈیٹی جب چاہتا ہے' منہ اٹھا کر میرے پاس چلا آتا ہے۔ اسے غزالہ کی بھنک بھی مل گئی تو وہ اسے زبردستی میری تحویل سے نکال لے جائے گا۔ میں خود کو اتنے بڑے امتحان میں ڈالنے کے لئے تیار نہیں" ویرا بہت خوب صورتی کے ساتھ اسے راہ پر لا رہی تھی۔

"یہ تم کہہ رہی ہو؟" بلیک کیٹ لی کی حیرت میں کمی نہیں آئی تھی "تم سے اچھے اچھے سورماؤں کا پتا پانی ہوتا ہے۔ تم کسی بات پر اڑ جاؤ تو ڈیٹی کے فرشتے بھی تمہیں زک نہیں پہنچا سکتے۔ یہ ضروری تو نہیں کہ تم غزالہ کو اپنے گھر پر ہی رکھو۔ تمہارے بہتیرے وسائل ہیں۔ تم اسے کہیں بھی محفوظ رکھ سکتی ہو۔"

"تم بلاوجہ مجھ پر دباؤ ڈال رہے ہو" ویرا نے زچ آ جانے کی اداکاری کرتے ہوئے کہا "تم میں ایسے کون سے سرخاب کے پر لگے ہوئے ہیں کہ میں تمہارے لئے اتنا وزن سر مول لوں۔"

"اسلحہ میری ناگزیر ضرورت ہے" وہ باقاعدہ گڑگڑا رہا تھا "یہ میرے لئے زندگی اور موت کا مسئلہ ہے۔ میرا پورا کیریئر داؤ پر لگا ہوا ہے۔ تم نے اس وقت مجھ سے تعاون کیا تو میں تمہارا احسان نہیں بھولوں گا۔ تم مجھے کسی کتے کی طرح ... پاؤ گی۔ تمہارے بڑے راضی نہ ہوں تو غزالہ کو مجھے لوٹا دینا۔"

"تم مجبور کر رہے ہو تو پھر سات بجے غزالہ کو یہاں ...

لیکن یہ یاد رکھنا کہ میں سودے کی مدت میں توسیع کا ... کر رہی ہوں" اپنی کامیابی پر ویرا کا چہرہ مسرت سے ... اٹھا تھا۔

"تمہیں کوئی بات دہرانے کی ضرورت نہیں' مجھے سب ... ہے" اس کا لہجہ ممنونیت سے لبریز تھا "تم مجھ پر مہربان ہو گئی ہو۔ مجھے امید ہے کہ تمہارے بڑے بھی مہربان ہو جائیں گے۔"

"سات بجے کا وقت یاد رکھنا" اس سے پہلے اور ... ویرا نے تاکید کی۔

"تم فکر نہ کرو۔ وقت کی پابندی کی جائے گی" بلیک کیٹ لی نے یقین دلایا اور فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

ویرا نے ریسیور فون کا بٹن آف کیا ہی تھا کہ میں نے ... سے بے قابو ہو کر والہانہ انداز میں اسے اپنی بانہوں میں ...

"تم بہت عظیم ہو ویرا۔ تم نے جس خوب صورتی کے ساتھ ..... اسے ہتھیار ڈالنے پر مجبور کیا ہے' وہ تمہارا ہی کام ... آج غزالہ مجھے مل گئی تو میں سمجھوں گا کہ تم نے ان کے ... اپنی ساری زیادتیوں کا کفارہ ادا کر دیا ہے۔"

ویرا کے لئے میرا یہ اضطراری ردعمل بہت خوش ... ثابت ہوا لیکن سلطان شاہ نے رنگ میں بھنگ ڈال دیا "... یہیں رکوں یا باہر چلا جاؤں؟" اس نے ... تھا۔ وہ نہ جانے کس وقت کمرے میں آموجود ہوا تھا۔

"جاؤ اور ہتھیار تیار کرو۔ آج بلیک کیٹ لی کا قصہ ... لئے ختم ہو جائے گا" میں نے خفت آمیز لہجے میں اسے ...

"مجھے معلوم ہے" اس نے آہستگی سے کہا "میں ... سے یہاں کھڑا ساری گفتگو سن رہا تھا۔"

حالات جس غیر متوقع انداز میں اچانک تبدیل ... میرے لئے بڑی حد تک ناقابل یقین تھا ... کوٹ متعدد کی بربادی کے بعد بلیک کیٹ لی ... غزالہ کو ... ہمارے حوالے کرنے کے لئے تیار ہو گیا تھا۔ میرے لئے ... کی سب سے بڑی خوشی تھی اور میں اسے اسی انداز میں ... ارادہ رکھتا تھا۔

ویرا کو وہیں چھوڑ کر میں سلطان شاہ کے ساتھ ... سے نکل گیا۔

را کے گھر میں بہت زیادہ اسلحہ نہیں تھا لیکن جو کچھ تھا وہ
...کا استقبال کرنے کے لئے بہت کافی تھا۔ وہ بُری طرح
...م سا آدمی تھا اور اس کے دل میں پیوست ہونے والی
ایک ہی گولی اسے موت کی نیند سلانے کے لئے کافی ہوتی۔
...چونکہ وہ ایسی سہل موت کا مستحق نہیں تھا۔
...سرکار سازشی، خونی، قاتل اور غدار تھا۔ سب سے بڑھ کر
...جرم یہ تھا کہ وہ بہ سہارے سے لوگوں کے مذہبی جذبات
...کھیل رہا تھا۔ وہ اپنی پیدائش اور عقیدے کے لحاظ سے کٹر
...ایمان کو ٹ ... سادہ لوح مسلمانوں کے درمیان ان کا
...بہروپ بھر رہا تھا۔ اس نے اپنی انتہا میں ان لوگوں کی
...نمازیں برباد کرادی تھیں اور ان کی واضح حمایت سے
ایسے عناصر کی سرپرستی کر رہا تھا جو ان ہی کی بیخ کنی کی تیاریاں
...رہے تھے۔

ما سرکار کے لئے موت سب سے آسان سزا تھی۔ اس کی
سزا یہ ہوتی کہ اسے ہر اعتبار سے عبرت کا ایک ایسا مثال
بنا کر اس کی طبعی موت آنے تک زندہ رکھا جاتا۔ وہ اچھی
صورت اور ہر شناخت سے محروم ہو کر شہر کی سڑکوں پر
پھرتا چیخ چیخ کر اپنی اصلیت کا اعتراف کرتا لیکن پرائے تو
اس کے اپنے بھی اسے پہچاننے سے انکار کر دیتے۔ ما
...کو اس حال میں پہنچانے کے لئے میرے ذہن میں ایک
...اور نادر منصوبہ پرورش پانے لگا تھا لیکن اس کی
...کامیابی کا تمام تر انحصار اس بات پر تھا کہ حالات اسی طرح رونما
...ہوں جیسی میں توقع کر رہا تھا۔

غزالہ اس کی قید میں ضرور تھی لیکن وہ یرغمال نہیں تھی۔
مجھے یقین تھا کہ ما سرکار کو غزالہ پر اپنی بالادستی برقرار رکھنے
کے لئے پاپڑ بیلنا پڑ رہے ہوں گے۔ اس کے لئے یہ ممکن
...تھا کہ غزالہ کو اس کے ہوش و حواس میں رکھ کر وہ اسے
...مقام پر قید رکھنے میں کامیاب ہو جاتا۔ غزالہ خود
...کے اور اپنے قید خانے کے در و دیوار پر اپنی شہ زوری کی
...کے لئے ناقابل تصور دشواریاں کھڑی کر سکتی تھی۔ اس
مجھے یقین تھا کہ ما سرکار اسے بے دست و پا کر کے اور اس
...پر ٹیپ وغیرہ لگا کر اسے کڑی نگرانی میں اپنی محفوظ ترین
...سے باہر نکالے گا اور پھر ویرا کو اپنی نیک نیتی کا یقین
...کے لئے بذات خود اسے ویرا کے حوالے کرنے آئے گا۔
میرے لئے وہی میری زندگی کا سب سے بہتر موقع ہوتا اور
...کا یادگار کر کے اسے اپنی تحویل میں لے سکتا تھا۔

وقت دھیرے دھیرے گزرتا رہا اور ہم تینوں باہمی مشوروں کے
...بہترین حکمت عملی کو اختیار کرنے کے بارے میں اپنی
...گفتگو کرتے رہے۔ ہم تینوں کی متفقہ رائے تھی کہ اس وقت
...حالات کے گرداب میں پھنس کر اس قدر مجبور اور بے
بس ہو چکا تھا کہ اس کے لئے کوئی نئی قلابازی کھانا ممکن نہیں رہا
تھا۔ سارے آثار و قرائن یہی بتاتے تھے کہ مقررہ وقت پر وہ خود
ویرا کے پاس آئے گا۔

دوسری طرف ویرا اسے اپنی تنہائی کی کہانی سنا چکی تھی۔ وہ
ما سرکار کو یہ باور کرانے میں پوری طرح کامیاب ہو گئی تھی کہ
ان دنوں میرے اور ویرا کے مراسم میں کوئی گرمجوشی باقی نہیں
رہی تھی اور ہمارے تعلقات میں پیدا ہو جانے والی سرد مہری کی
وجہ سے ہمارے مفادات مشترک نہیں رہے تھے۔ ان حالات کی
روشنی میں ہمیں ما سرکار کو گھیرنے کے لئے بہت محتاط رویہ
اختیار کرنے کی ضرورت تھی۔

اگر ہم گھر سے باہر نکل کر اس کے استقبال کی تیاری کرتے
تو یہ خطرہ پوری شدت کے ساتھ موجود رہتا کہ ہماری کسی
اضطراری کارروائی سے ما سرکار کو قبل از وقت اندازہ ہو جاتا کہ
اس کا معاملہ صرف ویرا کی ذات سے نہیں تھا بلکہ اس کے ساتھ
چند اور لوگ بھی تھے تو وہ آخری لمحات پر بھڑک کر غزالہ سمیت
فرار ہو سکتا تھا۔ اس طرح اسے چوہے دان میں پھانسنے کا ہمارا
منصوبہ بری طرح ناکام ہو سکتا تھا۔

ما سرکار ایک پیشہ ور تخریب کار اور سیکرٹ ایجنٹ تھا اس
لئے مجھے یہ توقع نہیں تھی کہ وہ شخص ویرا کی تجویز کردہ رہائش میں
آکر وہاں دوڑا چلا آتا۔ شام کے سات بجنے میں بہت وقت باقی تھا
اس لئے ما سرکار کے لئے پورا موقع تھا کہ وہ طے شدہ وقت سے
پہلے اس علاقے کا جائزہ لے کر ویرا کے گھر کی سن گن لینے کی کوشش
کرے۔ ایسے کسی بھی خطرہ امکان کے سدباب کے لئے ہم نے مکان
کی تمام کھڑکیوں پر پردے کھینچ کر اندر مدھم روشنی برقرار رکھی
ہوئی تھی تاکہ باہر سے پردوں وغیرہ پر ہمارا سایہ تک نہ دیکھا
جا سکے۔

ویرا کے گھر میں اس کے ڈرائنگ روم کو مرکزی حیثیت
حاصل تھی۔ باہر سے آنے والے کسی بھی مہمان کے لئے
ڈرائنگ روم میں داخل ہوئے بغیر مکان کے اندرونی حصوں تک
رسائی حاصل کرنا ممکن نہیں تھا۔ کچن کی آمد و رفت کے لئے
کچن کی بغلی راہداری سے ایک دروازہ احاطے میں کھلتا تھا اور
نکاسی کا تیسرا راستہ اس عقبی خوابگاہ سے ملحق تھا جہاں موہن
داس کی سڑی ہوئی لاش پڑی ہوئی تھی لیکن وہ دونوں راستے ایسے
تھے جن پر کوئی بن بلائے مہمان یا چور ڈاکو ہی طبع آزمائی کر سکتا
تھا جب کہ ما سرکار اپنے بیان کے مطابق ویرا کو اپنی خیر سگالی اور
نیک نیتی کا یقین دلانے پر تلا ہوا تھا۔ اس لئے ہم نے کافی طویل
بحث و تمحیص کے بعد یہ نتیجہ اخذ کیا کہ ما سرکار سے دو دو ہاتھ
کرنے کے لئے ویرا کا ڈرائنگ روم ہی سب سے زیادہ مناسب
تھا۔ ویرا کا ڈرائنگ روم دو ٹی چوبی فرنیچر اور دیگر آرائشی اشیاء
سے بھرا ہوا تھا۔ ہم نے صوفوں وغیرہ کی ترتیب میں [illegible]

کرنے کے لئے تم مجھے بھی اغوا کرنے کی کوشش کر سکتے

تو مجھے اتنا گھٹیا انسان نہ سمجھو میں ایسی گری ہوئی بھی نہیں ہو سکتا...."

ایک پیشہ ور سیکرٹ ایجنٹ کے لئے کسی انسانی جان یا کوئی وقعت نہیں ہوتی" ویرا اس کی بات کاٹ کر سرد لہجے میں بولی "اس کی تربیت کا پہلا اصول ہر قیمت پر مقصد کا حصول ہوتا ہے۔ وقتی طور پر تمہاری مدد میں جا رہا ہے اس لئے تم اپنی کھوئی ہوئی پوزیشن بحال کرنے میں بھی کر سکتے ہو۔"

اگر میں اسے لے آؤں تو تم مجھے میری سلامتی کی ضمانت دو گی" ملا سرکار نے جھکتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"ہرگز نہیں" ویرا اس کی دم توڑتی ہوئی قوت مزاحمت کا اندازہ کر کے درشت لہجے میں بولی "ہم دونوں کا ایک ہی پیشہ ہے۔ پہلے بھی جو کچھ تمہارے بارے میں کہہ رہی تھی وہی اب بھی صادق آتا ہے۔ تمہاری ضمانت تسلیم کروں گی اور میں کوئی ضمانت دوں گی۔ غزالہ کو لانا ہے تو خود میرے گھر اسے واپس لے جاؤ...."

اتنی تیزی سے فیصلے نہ کرو مجھے سوچنے کی مہلت دو اور غزالہ کی واپسی کی درخواست کا کیا بنا؟"

"اب بھی نہیں۔ اب اسے بھول جاؤ تم پہلے مرحلے میں ہی غلطی کے مرتکب ہوئے ہو۔ غزالہ کو لانے کا وقت گزر چکا، اس بارے میں کوئی بات نہیں ہو سکتی۔"

"تم نے کہا تھا، ایسا نہیں کہو" ملا سرکار ٹیلیفون پر اس کی گڑگڑاتی آواز ابھری تھی "وہ خود تمہارے پاس پہنچی ہے؟ میں اسے خود لے کر آتا ہوں۔"

"وہ خود کیسے آ سکتی ہے؟" اس بار ویرا اپنے اضطراری تحیر پر لمحہ بھر قابو نہیں پا سکی تھی۔ لیکن ملا سرکار شاید ویرا کے لہجے میں رونما ہونے والی تبدیلی کو محسوس نہیں کر سکا اور جلدی سے بولا "میں نے اسے بے ہوش کر کے لایا تھا، وہ کسی مریضہ کی طرح لیٹی ہوئی کار کی پچھلی سیٹ پر سو رہی ہے۔ میں اسے لا کر تمہارے گھر کا راستہ سمجھا دوں گا...."

"لیکن تم خود نہیں آؤ گے؟" ویرا کو ایک مرتبہ پھر غصہ آ گیا۔ "اگر وہ فوری طور پر ہوش میں نہ آئی تو مجھ ہی کو آنا پڑے گا۔ غزالہ کی کیفیت کا اندازہ نہیں لگا سکتیں۔ انسان پر جب برا وقت آتا ہے تو وہ اپنے سائے سے بھی ڈرنے لگتا ہے۔"

"مجھے ذرا دونوں ایجنٹ کی زبان سے یہ لطیفہ عجیب سا لگ رہا تھا۔ تمہیں خبردار کر رہی ہوں کہ مجھے غزالہ کی آڑ میں دھوکا دینے کا شبہ بھی ہو گیا تو میں غزالہ کو بھی گولی مارنے سے گریز نہیں کروں گی۔"

"تم واقعی بہت عظیم ہو مادام" ملا سرکار کی تشکر آمیز آواز ابھری "اس کا مطلب ہے کہ تم نے میری دونوں تجاویز منظور کر لی ہیں۔ مجھے ڈر صرف اتنا ہے کہ وہ خونخوار لڑکی ہوش میں آتے ہی مجھ پر حملہ نہ کر دے۔"

"مجھے خوشامد سے نفرت ہے جو کچھ کر سکتے ہو، وہ سوا سات بجے تک کر لو۔ آٹھ گلی سے میرے گھر تک کا فاصلہ چند منٹ سے زیادہ نہیں ہے" ویرا کا لہجہ یک بیک درشت ہو گیا۔

"بہت بہت شکریہ، مادام" چٹکار سن کر دوسری طرف سے کہا گیا اور لائن کٹ گئی۔

"اعصابی جنگ میں تم سے جیتنا بہت مشکل کام ہے۔" سلطان شاہ نے تعریفی لہجے میں کہا "مخاطب سے بات کرتے ہوئے اس کی بدلتی ہوئی ذہنی کیفیت کا ٹھیک ٹھیک اندازہ لگانے میں صرف ذیشان ہی تمہارا ہمسر ہے۔ تمہاری ملا سے گفتگو سے لمحہ بھر کے لئے مجھے بھی شبہ ہونے لگا تھا کہ تم واقعی غزالہ کی دشمن ہو گئی ہو۔"

"وہ کسی بھی لمحے یہاں آ سکتا ہے" میں نے ان دونوں کو خوابگاہ سے باہر نکلتے ہوئے جلدی سے کہا "گھر کی تمام روشنیاں گل کر کے کھڑکیوں سے پردے ہٹا دو تاکہ ہم لوگ باہر ہونے والی نقل و حرکت پر نگاہ رکھ سکیں۔"

"اور اگر اس نے خود یہاں آنے کے بجائے غزالہ کو یا سمجھا کر ادھر بھیج دیا تو کیا ہو گا؟" سلطان شاہ نے کمرے سے باہر نکلتے ہوئے سوال کیا۔

"وہی ہو گا جو منظور خدا ہو گا" میں نے چڑ چڑے لہجے میں کہا۔ "ہمارا مقصد تم کو لانے سے ہے، چڑ گئے سے نہیں۔ ایک بار غزالہ ہماری تحویل میں آ گئی تو ملا سرکار کا مقابلہ کرنا زیادہ دشوار نہیں رہے گا۔ ہم سب پوری یکسوئی کے ساتھ اس کی حرکتوں کا سدباب کر کے اسے گھیر سکیں گے۔"

اس اثنا میں ویرا نے ڈرائنگ روم کی تمام روشنیاں گل کر کے کھڑکیوں پر سے پردے ہٹانے شروع کر دیئے تھے۔ جب کہ احاطے کے لیمپ پہلے سے روشن تھے۔ اس وجہ سے ہم اندھیرے میں رہتے ہوئے باہر رونما ہونے والی تبدیلیوں پر نظر رکھ سکتے تھے لیکن باہر سے ہمارا دیکھ لیا جانا ممکن نہیں تھا۔

"ملا سرکار کے بارے میں تمہارا کیا پروگرام ہے؟" اپنے کام سے فارغ ہو کر ویرا نے سوال کیا۔

"ہائیں!" سلطان شاہ حیرت سے بولا "ساری رات یوسف زلیخا سن کر اب پوچھ رہی ہو کہ زلیخا مرد تھا یا عورت تھی؟ تمہیں ابھی تک پتا نہیں چل سکا کہ ہم اس کا کیا کرنا چاہتے ہیں۔"

"اپنی چونچ بند رکھو" ویرا ناگواری کے ساتھ بولی "زیلی میرے سوال کو سمجھ رہا ہے۔ ایسے معاملات میں تم اپنی کسی کی کھوپڑی پر زیادہ زور نہ دیا کرو۔ کسی روز وہ چٹخ بھی سکتی ہے۔"

"میری کوشش ہوگی کہ اسے زندہ پکڑا جائے۔" میں نے پُرخیال لہجے میں کہا "لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ حالات قابو سے باہر ہو جانے کی صورت میں ہم اسے زندہ نکل جانے دیں گے۔"

ڈرائنگ روم کے دو اطراف میں کھڑکیاں تھیں۔ بغلی کوٹھی کے مقابل سلطان شاہ جم گیا۔ دوسری کھڑکی سے میں نے باغ تک کی نگرانی شروع کردی۔ ویرا میرے قریب ہی موجود تھی۔

پچھلی بار کے مقابلے میں دونوں طرف سے بارودی اسلحہ استعمال کیا گیا تھا اور اس کی پُرشور آوازوں نے پورے علاقے کی فضا مکدر کردی تھی۔ وہ تو ہمارے ستارے اچھے تھے یا خدا کرے پولیس کی نااہلی کہ کوئی ویرا کے مکان کی طرف متوجہ نہیں ہوا تھا لیکن اس بار ہم نے ملا سرکار کے استقبال کے لئے بھرپور تیاریاں کی ہوئی تھیں۔

ہمارے پاس بڑے بور کے دو بے آواز پستول اور سائلنسر لگی ہوئی ایک ہیٹ قیمت رائفل موجود تھی۔ جس کی مدد سے آخذ خاموشی کے ساتھ نمٹایا جا سکتا تھا۔ بگڑتی ہوئی صورت حال کا مقابلہ کرنے کے لئے دو عدد کلاشنکوف بھی موجود تھیں۔ مجھے امید تھی کہ ان تمام انتظامات کے سبب وہ ملا سرکار کی آزاد اور خودمختار زندگی کی آخری رات ثابت ہونے والی تھی۔

ویرا کے مکان سے اگلی گلی کا فاصلہ بہت زیادہ نہیں تھا اور میرا خیال تھا کہ جو کچھ بھی ہونا تھا وہ زیادہ سے زیادہ پندرہ منٹ میں رونما ہو سکتا تھا۔

جب ہمیں انتظار کرتے ہوئے تقریباً نصف گھنٹا گزر گیا تو میرے اعصاب پر بے چینی سوار ہونے لگی۔

طویل ہوتے ہوئے صبر آزما لمحات ویرا کے لئے بھی ذہنی بے آرامی کا سبب بن رہے تھے اس لئے سب سے پہلے اس نے اپنے دل میں پیدا ہونے والے خدشات کا اظہار کیا۔ "اس تاخیر پہ مجھے تشویش ہونے لگی ہے۔"

"میرا خیال ہے کہ ملا سرکار خود یہاں آنے سے گریز کر رہا ہے۔ وہ غزالہ کو ہی ہوش میں لا کر ادھر روانہ کرے گا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ غزالہ پر بے ہوشی کی دوا کے اثرات دور کرنے میں ناکام رہا ہو۔" میں نے کہا۔

"غزالہ اس کی قیدی ہے۔ ممکن ہے کہ اس نے ہوش میں آتے ہی ملا سرکار کی کوئی بات سنے بغیر اس پر حملہ کر دیا ہو اور وہ جان بچا کر بھاگ نکلنے پر مجبور ہو گیا ہو۔" ویرا نے پُرتشویش لہجے میں کہا "یہ صورت حال ہمارے لئے بہت زیادہ خطرناک ہوگی۔ نہ غزالہ یہ جان سکی ہوگی کہ وہ ہم سے اس قدر نزدیک موجود ہے اور نہ ہی ملا سرکار غزالہ کے بغیر ادھر کا رخ کرنے کی ہمت کر سکے گا۔ ایک بار غزالہ اس کی گرفت سے نکل گئی تو سمجھو کہ ہم ملا سرکار سے بھی گئے۔"

بظاہر ویرا کی بات میں وزن تھا۔ ان دنوں غزالہ جن حالات سے گزر رہی تھی ان سے دوچار ہو کر کوئی بھی دوسری لڑکی جارح اور خونخوار بن سکتی تھی اور غزالہ تو ویسے ہی اپنی حیوانی جبلتوں کو پوری طرح بروئے کار لانے کی بھرپور صلاحیت رکھتی تھی۔ لیکن اس کے ساتھ یہ بھی ایک اٹل حقیقت ہے کہ مکمل بے ہوشی سے ہوش میں آتے ہی انسان فوری طور پر چست و چالاک نہیں ہو جاتا کہ کسی پر حملہ آور ہو سکے۔ بے ہوشی اور کامل ہوش مندی کے درمیان ایک ایسا وقفہ بھی حائل ہوتا ہے جب انسان سب کچھ دیکھنے اور سننے کے باوجود فوری اور اضطراری ردعمل کی طاقت سے یکسر محروم ہوتا ہے۔ اس کے اعصاب اور قویٰ بہت آہستہ آہستہ بے ہوشی کے اثرات کی گرفت سے نکلتے ہیں۔

میری دانست میں غزالہ کے ہوش میں آنے اور پوری طرح چونچال ہونے کے درمیان ملا سرکار کو یہ آسانی حاصل ہو سکتی تھی کہ وہ غزالہ کو اپنی بات سنا اور سمجھا سکے۔ ویرا کی بات میں وزن تھا کہ غزالہ کے گھر کا پتا ٹھکانا سمجھ لینے کے بعد غزالہ نے بدنی طاقت حاصل ہو گئی ہو کہ اس نے ملا سرکار کو مار بھگایا ہو۔

اور بالفرض محال غزالہ نے اپنی غیر معمولی قوت اور ہمارے ملا سرکار پر کوئی فوری وار کر ہی دیا تھا تو ملا سرکار نے کہیں سے فون کر کے ویرا کو اصل صورت حال سے آگاہ کیا ہوتا یا پھر خود بھاگ کر یہاں آ جانا چاہئے تھا۔

اس خاموش، طویل اور طرفین ہوتی ہوئی خاموشی میرے اعصاب کے لئے تشویش انگیز تھی۔

"کیوں نہ میں باہر جا کر دیکھ لوں کہ وہاں کیا ہو رہا ہے۔" سلطان شاہ نے کہا۔

"تم دونوں تو اس وقت باہر نکل ہی نہیں سکتے۔" میں نے سختی کے ساتھ کہا "میں ملا سرکار کو بتا چکا ہوں کہ میں یہاں انتظار کر رہا ہوں۔ ہو سکتا ہے کہ دیر کر کے وہ ہمارے اعصاب کی مضبوطی کا اندازہ لگانے کے ساتھ ہی آس پاس منڈلا رہا ہو۔ اس نے تمہارا سایہ بھی دیکھ لیا تو وہ میرے سامنے آنے سے گریز کرے گا۔ اس پر جو ناکامی حاصل ہوئی ہے وہ ایک بار پھر ہو سکتی ہے۔ تم دونوں یہاں ہی رہو۔ ہاں یہ ممکن ہے کہ میں باہر نکل کر گلی کا جائزہ لے آؤں۔"

"اس کی میں اجازت نہیں دوں گا۔" میں نے فوراً کا خیال مسترد کر دیا۔ "تمام حالات کی بات اور ہوتی ہے واسطہ ملا سرکار جیسے پُرعزم سے پڑا ہوا ہے۔ وہ ذہین اور تخریبی سوچ کا مالک ہے۔ کچھ نہیں کہا جا سکتا کہ وہ کیا کر گزرے گا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ غزالہ کو سرے سے ساتھ ہی نہ لایا ہو اور کسی تدبیر سے تمہیں باہر نکلنے پر مجبور کر کے مار ڈالنا چاہ رہا ہو۔ اس وقت تم کوئی خطرہ مول نہیں لو گے۔"

"بڑی خوشی کی بات ہے کہ تم دونوں ایک دوسرے کے لئے اپنے دلوں میں اتنے ہمدردانہ خیالات رکھتے ہو۔"

یہاں بھی میں ایک جہنم پھنس گیا ہوں....."

"بکواس مت کرو۔" ہم دونوں کے باہر نکلنے کے شوق پہ" میں نے اس کی بات کاٹ کر غراتے ہوئے کہا۔

"میرا مطلب یہ تھا کہ ملا سرکار وڈا اس کو کوئی آدمی سامنے ہی مکان کی نگرانی پر ہوگا۔ میں چھت سے باہر جھانک کر دیکھنے کے لئے جا رہا ہوں۔" وہ میری بات سنی ان سنی کر کے بولا۔

"اور یوں باہر جھانکتے ہوئے اگر کسی نادیدہ گولی نے تمہاری کھوپڑی کچھ کر دی تو کیا ہوگا؟"

"موت آنے کی ہو تو اس مکان پر کوئی جہاز بھی گر سکتا ہے۔ موت کے فلسفے کو پورا کرانے کے لئے انسان نے اپنی حرکتوں سے ایسی نادر صورتیں پیدا کر لی ہیں کہ موت آجانے پر وہ نہ مکان میں محفوظ رہ سکتا ہے اور نہ زمین کے اندر۔ سمندر تو پہلے ہی سے غیر محفوظ سمجھا جاتا ہے۔ طوفانی لہریں جب چاہتی ہیں بڑے بڑے شہروں کو پل بھر میں اونچا کر دیتی ہیں۔" وہ خوش دلی سے بولا۔ کھلی ہوئی کھڑکیوں سے آنے والی تازہ ہوا اس کی لب پر خوشگوار اثرات مرتب کر رہی تھی۔

"تمہارا مطلب ہے تو دیکھ بھال کر جانا" ویرا نے قدرے توقف کے بعد کہا۔ "مجھے ایک اور بھی شبہ ہو رہا ہے۔"

"میرے جانے سے پہلے وہ بھی بتا دو تاکہ مجھے تسلی رہے گی۔"

"ملا سرکار کا فون آنے کا ایک سبب یہ بھی ہو سکتا ہے کہ اس نے ہوش میں آتے ہی اسے بے ہوش کر دیا ہو اور خلیلی رات اپنے ساتھی لے کر فرار ہو گئی ہو۔" ویرا بولی۔

"یہ امکان بھی قرین قیاس ہے لیکن باہر نکلے بغیر یقین سے نہیں کہا جا سکتا۔" میں نے کہا۔

"جانے سے پہلے میں اپنا تازہ ترین خیال بھی پیش کر دوں۔ ایک طویل عرصے کے بعد سلطان شاہ اس وقت موڈ میں آیا ہے۔ تھوڑی دیر پہلے تم نے آسمان سے مہلک شکر برسانے والی بلاؤں کا ذکر کیا تھا۔ اسے ایک استعارہ سمجھو تو آج کل کے ہوائی جہاز بھی اڑنے اور شور مچانے والی ایسی ہی چھت پنجوں اور چونچ سے ہزاروں پاؤنڈ وزنی بارودی گولے گرا کر بڑی سے بڑی فوج یا آبادی کو نیست و نابود کر سکتی ہے۔"

"اس وقت اس بے تکے ذکر کی کیا ضرورت تھی؟" میں نے تلخ لہجے میں پوچھا۔

"اچھی بات جب بھی سوجھ جائے کہہ ڈالنی چاہئے۔ اسے سب موقع کے لئے روکے رکھنے سے آدمی کو واش روم جیسی ناگوار حرکت کا احتمال ہو جاتا ہے.... اچھا میں چلا" وہ فوراً ہی تاڑ گیا۔ ناک کی سیدھ میں سیڑھیوں کی طرف ہو لیا۔

"بظاہر یہ بہت خاموش جگہ ہے لیکن ابھی ابھی بہت زیادہ دیر لئے لگتا ہے۔" اس کے چلے جانے کے بعد ویرا نے دوسری کھڑکی کے سامنے جا بیٹھتے ہوئے کہا۔

"جب سے تم نے اس کے ساتھ کوئی خفیہ زیادتی کی ہے اس کی زبان کھل گئی ہے لیکن تم دیکھتی ہو کہ ہر وقت پہ مجھے نیچے دکھا کر بچے سے بڑا قطرہ وصول لینے کے لئے تیار رہتا ہے۔"

"کافی دیر ہو گئی اب سگریٹ کی خواہش ستا رہی ہے۔" وہ بڑبڑائی۔

"باتھ روم میں جا کر دو سگریٹیں سلگا لو۔ سگریٹ ہتھیلی میں چھپا کر کھڑکی سے پیچھے جھک کر اطمینان کا کش لگاتے رہیں گے تو باہر سے کسی کو پتا نہیں چلے گا۔"

میں ان دونوں سے باتیں کرتا رہا تھا لیکن حقیقت یہ تھی کہ میرا ذہن بری طرح الجھا ہوا تھا۔ ملا سرکار کی آخری فون کال کے بعد بڑھتا ہوا وقت بختی عقرب کی طرح میرے ذہن میں چبھ رہا تھا۔ مکان میں پھیلی ہوئی تاریکی اور آنے والے غیر یقینی لمحات کے دباؤ کی وجہ سے میرے اعصاب پر تناؤ طاری تھا اور حواس خمسہ ضرورت سے زیادہ حساس ہو رہے تھے۔

کھڑکی سے باہر روشن احاطے میں پودوں وغیرہ پر منڈلاتے ہوئے مچھروں کے غول نے بول آسیبی ہیولوں کی طرح پھیلتے اور سمٹتے ہوئے نظر آ رہے تھے۔ زیادہ دیر تکنے کے نتیجے میں جب ان ہیولوں میں خدوخال بھی ابھرتے ہوئے محسوس ہونے لگے تو میں نے دل ہی دل میں ملا سرکار پر لعنت بھیج کر چاند تک پر نگاہیں مرکوز کر لیں۔

ویرا کے آنے سے قبل مجھے مکان کے کسی حصے میں دھمک کی آواز آئی جیسے کوئی احتیاط سے کودا ہو۔ میں نے اپنے سامنے پھیلے ہوئے احاطے کا دونوں کھڑکیوں سے جائزہ لیا لیکن وہاں ہر چیز دن کی طرح موجود تھی۔ ویرا سگریٹیں لے کر آئی تو میں نے اس سے بھی دھمک کے بارے میں استفسار کیا۔ اس نے نہ کوئی دھمک سنی تھی اور نہ ہی باتھ روم وغیرہ کا کوئی دروازہ اس طرح بند کیا تھا کہ اس سے دھمک جیسی کوئی آواز پیدا ہوتی۔

"تنہائی کی وجہ سے اس وقت تم ذکی الحس ہو گئے ہو۔ پھر بھی میں احتیاطاً مکان کا ایک چکر لگا لیتی ہوں۔" اس نے غیر ارادی طور پر سرگوشیانہ لہجہ اختیار کرتے ہوئے کہا۔

"مکان میں چل کر داخل ہوا جاتا ہے کودنے کی آواز باہر سے آئی تھی....."

اس نے میری بات کاٹ دی۔ "کودنے والا بھی اندر آنے کی نیت سے ہی کودا ہوگا۔ پھر سلطان شاہ بھی باہر گیا ہے۔ اس کے پاس عقبی راستے کی چابی تھی۔ ہو سکتا ہے کہ وہ اسے مقفل کرنا بھول گیا ہو۔ تجھے ہاتھوں میں وہ دروازہ بھی دیکھ لوں گی لیکن اب تک وہاں بہت زیادہ تعفن پھیل چکا ہوگا۔"

"دعا کرو کہ اس مکان میں یہ ہماری آخری رات ثابت ہو۔ سوہن داس کی لاش اب اتنی گل چکی ہے کہ اس سے دوارہ بھی شروع ہو گیا ہوگا۔" میں نے پُرتشویش لہجے میں کہا۔

"مقعدی جراثیم سے مجھے وحشت آتی ہے۔" اس کی کمزور آواز ابھری۔ "میں یہاں رکتی ہوں۔ تم مکان کا چکر لگالو۔ وہ ہماری بے خبری میں عقب سے اندر آگیا تو پوری بازی الٹ جائے گی۔"

تاریک مکان میں ٹٹول ٹٹول کر آگے بڑھتے ہوئے میں پوری توجہ سے ایک ایک گوشے کا جائزہ لے رہا تھا۔ فرش پر قالین موجود ہونے کے باوجود میں اپنے بدن کا زیادہ بوجھ پنجوں پر سہار کر پیش قدمی کر رہا تھا۔ میں وسطی لابی میں تھا کہ ایک بار پھر دھمک کی آواز سنائی دی۔ وہ اس قدر واضح تھی کہ سنسنی سے میرے رونگٹے کھڑے ہوگئے اور میں جہاں تھا وہیں رک گیا کیونکہ اس بار دھمک باہر نہیں بلکہ چھت پر پیدا ہوئی تھی۔

میں کئی ثانیوں تک اپنی جگہ پر یوں ہی منجمد کھڑا رہا لیکن پھر مجھے اپنی تیز سانسوں کے علاوہ کوئی اور آواز نہیں سنائی دی۔ چھت تک جانے والے زینے اسی وسطی لابی میں اندھیرے میں ڈوبے ہوئے تھے مگر مجھے معلوم تھا کہ اوپر ان کے اختتام پر ایک مضبوط چوبی دروازہ جو ہمیشہ قفل سے محفوظ رہتا تھا۔

بدمعاش ما سرکار اگر کسی تدبیر سے مکان کی چھت پر پہنچنے میں کامیاب ہو گیا تھا تو اس وقت سب سے زیادہ اہمیت زینے والے دروازے کی تھی۔ دوسری فکر مجھے سلطان شاہ کے بارے میں لاحق ہوگئی۔

اسے گئے ہوئے اتنی دیر ہوگئی تھی کہ مجھے یقین تھا کہ وہ مکان سے باہر نکلنے میں کامیاب ہو گیا ہوگا لیکن واپسی پر اس کی سلامتی کو بدترین خطرات لاحق تھے۔ اگر ما سرکار مکان کی چھت پر موجود تھا تو وہ سلطان شاہ کو احاطے کی دیوار پر دیکھ کر نہایت آسانی کے ساتھ گولی مار سکتا تھا۔ وہ ایک ایسا لرزہ خیز امکان تھا جس کے بارے میں، میں صرف سوچ ہی سکتا تھا فوری طور پر اس کا سدباب کرنا میرے بس سے باہر تھا۔

زینے پر پائیدان یا قالین نہیں تھا اس لئے میں نے پھونک پھونک کر پنجوں کے بل زینے طے کئے اور غیر معمولی احتیاط کے ساتھ اس کے دونوں قفل چیک کئے۔ مجھے اطمینان ہوا کہ دروازہ مقفل تھا۔

میں چند ثانیوں تک آخری زینے پر دروازے کے قریب رکا رہا۔ دوسری طرف موت کا سا بھیانک سکوت طاری تھا لیکن میری چھٹی حس مجھے خبردار کر رہی تھی کہ دبیز چوبی پٹ کے اس پار بھی مجھ جیسا کوئی جیتا جاگتا وجود کانوں بھرے تمسان کے نیچے موجود تھا۔ بڑی شدت کے ساتھ میرا دل چاہا کہ اپنے اعتبار پر بھروسے کے پستول کا دہانہ لکڑی پر رکھ کر میں دروازے کے پار فائر کر دوں۔ اس حد فاصل کے اس پار جو کوئی بھی کھڑا ہوا تھا میری گولی سے مر تا یا نہ مرتا لیکن زخمی ضرور ہو سکتا تھا۔

بدقسمتی سے اس وقت ان تالوں کی چابیاں میرے پاس موجود نہیں تھیں اور میں فوری طور پر دروازہ کھول کر کھلی ہوئی چھت تک رسائی حاصل نہیں کر سکتا تھا۔ اگر میں مقفل دروازے سے گولی چلا کر اپنے نادیدہ حریف کو زخمی کرنے میں کامیاب ہو بھی جاتا تو میں اسے پکڑنے میں کامیاب نہیں ہو سکتا تھا۔ جتنی دیر میں، میں نیچے سے چابیاں لے کر پلٹتا میرے زخمی حریف کو چھت پر سے کود کر کہیں بھی فرار ہونے کے لئے کافی مہلت مل سکتی تھی۔

آخری سیڑھی پر وہ چند لمحے صدیوں سے زیادہ طویل ہو گئے پھر اچانک ایک بہت موہوم سی آواز ابھری۔ مجھے یوں محسوس ہوا جیسے دھات کی بنی ہوئی کوئی چیز ہولے سے کسی دھات سے مس ہوئی ہو۔ وہ آواز اتنی مدھم تھی کہ اس کی حقیقت کے بارے میں خود بھی شبے میں پڑ گیا۔ ایسے عالم میں اعصاب تصور کی کرشمہ سازیاں بھی اپنے عروج پر پہنچ جاتی ہیں۔

اگر کوئی چند تالے پر طبع آزمائی کر رہا تھا تو دوبارہ کوئی آواز کوئی کھٹک یا کوئی کھٹکا سنائی دینا چاہئے تھا لیکن وہاں گہرا اور لامتناہی سکوت چھایا رہا جیسے حریری لبادوں میں سر سے پا تک اسرار روحیں چپ چاپ عالم لاہوت کی طرف پرواز کر گئی ہوں اور اپنے پیچھے بیکراں سناٹا چھوڑ گئی ہوں۔

میں پنجوں کے بل سیڑھیوں سے نیچے آگیا۔ عقبی دروازے پر پہنچ کر مجھے خوشی ہوئی کہ سلطان شاہ ان اعصاب شکن لمحات میں بھی اپنے پیچھے دروازہ مقفل کرنا نہیں بھولا تھا۔

واپسی پر میں نے وسطی راہداری میں رک کر ایک بار پھر اوپر کی سن گن لینے کی کوشش کی لیکن وہاں گہرا سناٹا تھا۔ شاید ما سرکار مقفل دروازے پر طبع آزمائی کا ارادہ ترک کر کے مکان میں گھسنے کی کوئی دوسری راہ تلاش کرنے کی فکر میں تھا۔

میں واپس پہنچا تو میرا رانفل تھامنے پر ونکائے اور کلاشنکوف ہاتھ میں لئے کسی گوریلے کی طرح اپنی جگہ پر مستعد تھی۔

"تم نے وہ آواز سنی تھی؟" میری آواز سنتے ہی اس نے سوال کیا تھا۔

"کون سی آواز؟" اس کے مشاہدے کو آزمانے کے لئے میں انجان بن گیا۔

"کسی کے کودنے کی آواز... شاید چھت پر سے آئی تھی۔" اس کا لہجہ پُرسکون تھا۔

"غنیمت ہے کہ اس بار تمہارے کان بھی کام کر رہے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ ما سرکار یا اس کا کوئی آدمی ہماری چھت پر پہنچنے میں کامیاب ہو گیا ہے۔ وہاں سے مکان میں داخل ہونے

لیے زینے کے علاوہ تو کوئی اور راستہ نہیں ہے؟"

"نہیں، تالے توڑے بغیر کوئی اندر نہیں آسکتا۔ اب ہمیں ادھر کا خیال بھی رکھنا ہوگا۔" وہ پُرتشویش لہجے میں بولی "یہ سلطان شاہ کے حق میں بہت برا ہوا۔ اگر اوپر والے نے اسے دیکھ لیا تو مچھر کی طرح مار دے گا۔"

فکر مند میں خود بھی تھا مگر میں نے پُرامید لہجے میں کہا "فکر نہ کرو، سب سے اوپر والا اس کی حفاظت کرے گا۔ سلطان شاہ لوٹ آئے تو ہمیں اپنی حکمت عملی بدلنا ہوگی۔"

ہم دونوں وقفے وقفے سے وسطی راہداری کے زینے کا جائزہ بھی لیتے رہے لیکن ہماری پوری توجہ ڈرائنگ روم کی سمت والے محاذ پر ہی مرکوز تھی۔ اگر ملا سرکار کے ساتھ زیادہ نفری تھی تو ہمیں ایک سمت میں الجھا کر وہ دوسری سمت سے بہ آسانی وار کر سکتا تھا۔ چھت پر قابض ہونے کے بعد اسے ہم پر قدرے برتری حاصل ہو چکی تھی جسے ہم اپنی مستعدی اور مناسب منصوبہ بندی سے ختم کر سکتے تھے۔ شرط صرف اتنی تھی کہ سلطان شاہ زندہ و سلامت واپس لوٹ آتا۔

آخر کار کچھ دیر بعد سلطان شاہ بھی واپس آگیا۔ اس کا کسی سے ٹکراؤ نہیں ہوا تھا۔

اس نے یہ عجیب خبر سنائی کہ ویرا کے مکان سے آگے والی گلی میں ایک غیر مقفل ٹیکسی موجود تھی جس کے تمام شیشے چڑھے ہوئے تھے لیکن اس میں کوئی موجود نہیں تھا۔

ٹیکسی سے غزالہ اور ملا سرکار دونوں ہی کا غائب ہونا اور ویرا کے مکان تک نہ پہنچنا ایک ہی حقیقت کا غماز تھا کہ ملا سرکار شروع سے ہی بدنیت تھا اور غزالہ کو اپنے ساتھ نہیں لایا تھا۔ اس نے فون پر ٹیکسی کی نشاندہی کر کے حیلے بہانے سے ویرا کو مجبور کرنا چاہا تھا کہ وہ گھر سے نکل کر خالی ٹیکسی کی طرف جائے۔ اگر وہ اس حماقت پر آمادہ ہو جاتی تو ملا سرکار اسے ٹیکسی ہی میں اغوا کر کے فرار ہو جاتا۔

ویرا کی ثابت قدمی سے مایوس ہو کر ملا سرکار اس کے مکان میں گھسنے کی کوشش کر رہا تھا۔ یہ سلطان شاہ کی خوش قسمتی تھی کہ اب تک اسے نہیں دیکھا گیا تھا اور وہ ہلاک یا زخمی ہونے سے بال بال بچ گیا تھا۔

"پردے کھینچ دو!" سلطان شاہ کی کہانی سننے کے بعد میں نے ویرا کو ہدایت کی "اور مکان کے اندرونی حصوں کی روشنیاں جلا دو۔ اب ہم اندر ہی رہیں گے۔"

ویرا کھڑکیوں کے پردے برابر کرنے لگی اور میں سلطان شاہ کے ہمراہ اندر چلا گیا۔

اندر کی بتیاں روشن کرتا ہوا جب میں ویرا کی خوابگاہ میں بیٹھنے کے بجائے وسطی راہداری کی طرف بڑھا تو سلطان شاہ کچھ حیران ضرور ہوا لیکن اس نے مجھ سے کوئی سوال نہیں کیا۔

"تم نے بتایا نہیں کہ غزالہ ملا سرکار کے ساتھ کہاں غائب ہو گئی؟" میرے مسلسل سکوت پر آخر کار سلطان شاہ کے صبر کا پیمانہ لبریز ہو گیا اور وہ سوال کر ہی بیٹھا۔

جواب میں میں نے اسے اپنی بنائی ہوئی کہانی کا تانا بانا سنا دیا۔

"اس کے علاوہ کچھ اور ہونا ممکن ہی نہیں۔" سلطان شاہ کے تیور یک بیک بدل گئے۔ "اگر وہ ہمارے ساتھ کمینگی پر اتر آیا ہے تو ہمیں بھی اسے ویسا ہی جواب دینا چاہیے۔"

"جواب تو اسی وقت دیا جائے گا جب وہ سامنے آئے گا۔ فی الحال تو کچھ گڑبڑ ہو رہی ہے۔ میرا خیال ہے کہ اسے ہم لوگوں کی یہاں موجودگی کا شبہ ہو گیا ہے ورنہ اب تک وہ اندر آچکا ہوتا۔"

"اندر محصور رہ کر انتظار کرنے کے بجائے ہم پیش قدمی کیوں نہ کریں؟" سلطان شاہ پر خون سوار ہونے لگا تھا۔ "اوپر کا دروازہ کھول کر اگر میں اندھا دھند گولیاں برساتا ہوا چھت پر نکل جاؤں تو کوئی بھی میرے سامنے آنے کی جرأت نہیں کر سکے گا۔"

"لیکن کسی اوٹ سے آنے والی ایک ہی گولی تمہارا کام تمام کر دے گی" میں نے اس کی بات کاٹ کر تیز لہجے میں کہا "دوسری بات یہ کہ غزالہ اس کے قبضے میں ہے۔ اگر اسے پتا چل گیا کہ ویرا یہاں اکیلی نہیں ہے تو وہ فرار ہو جائے گا اور بعد میں اپنی بدنیتی تسلیم کرنے کے بجائے سارا الزام ویرا پر ڈال دے گا۔"

"ہاں! وہ کہہ سکتا ہے کہ اسے ویرا کے پروگرام کا پہلے ہی علم ہو گیا تھا اس لیے وہ غزالہ کو ساتھ نہیں لایا لیکن ہم ہاتھ پر ہاتھ دھر کر بھی نہیں بیٹھ سکتے۔ اس جمود سے دم گھٹ رہا ہے۔"

وقت گزرتا رہا۔ رات کے دس بج گئے لیکن کہیں سے کوئی کھٹکا نہیں سنائی دیا۔ ہر طرف سکوت طاری تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے واردات کرنے والے کوئی راہ نہ پا کر واپس لوٹ گئے ہوں۔

"میرا خیال ہے کہ میدان صاف ہو گیا ہے ہمیں سونے کی تیاری کرنا چاہیے" ویرا نے تجویز پیش کی۔

اس نکتے پر ہم تینوں ہی متفق تھے لیکن سلطان شاہ سونے سے پہلے احاطے اور چھت کا ایک چکر لگانے پر مصر تھا۔ میری دانست میں رات کے وقت یہ کوشش خطرناک بھی ثابت ہو سکتی تھی اس لیے ہم آخری بار مکان کا جائزہ لے کر اپنے تمام اسلحے سمیت ویرا ہی کی خوابگاہ میں آگئے۔

ان غیر یقینی حالات میں ہمارا ایک دوسرے سے دور رہنا ہمارے حق میں مضر ثابت ہو سکتا تھا۔ ویرا کو انکار کے باوجود بستر سنبھالنا پڑا اور ہم دونوں قالین پر دراز ہو گئے اور نہ جانے کب میری آنکھ لگ گئی۔

میری آنکھ کھلی تو خوابگاہ میں گھور اندھیرا پھیلا ہوا تھا۔ وہ دونوں گہری نیند سو رہے تھے۔ میرے خوابیدہ ذہن

موجود تھا کہ میری آنکھ بلا سبب نہیں کھلی تھی۔ میرے لاشعور میں خطرے کا امکان جاگزیں تھا اس لیے کوئی آہٹ یا کھٹکا ہی میری نیند میں خلل انداز ہو سکتا تھا۔

میں نے پوری طرح آنکھیں کھول کر اپنے جسم کو زیادہ حرکت دیے بغیر تاریک خوابگاہ کا جائزہ لیا لیکن وہاں کچھ بھی نہیں تھا۔ غنودگی کی دھند میرے ذہن سے یکسر غائب ہو چکی تھی۔ میں نے اپنے سرہانے رکھے ہوئے پستول پر ہاتھ ڈالتے ہوئے باہر نکل کر گھر کا ایک چکر لگانے کا ارادہ کیا ہی تھا کہ خوابگاہ کے کھلے ہوئے دروازے سے تاریکی میں ایک شعلہ لپکا اور وہ بے آواز گولی میرے اوپر سے گزرتی ہوئی سنگھار میز میں پیوست ہو گئی۔

"خبردار، جو کوئی حرکت کی" باہر سے بھرائی ہوئی سی آواز ابھری۔ "میں اندھیرے میں بھی تم سب کو بھون سکتا ہوں۔ اس وقت تم سب میرے نشانے پر ہو۔"

فضا میں پھیلی ہوئی بارود کی بو نے آخر کار میرے بدترین خدشات پر تصدیق کی مہر ثبت کر دی تھی۔ اس وقت تک فائر کے کھٹکے سے ویرا کے علاوہ سلطان شاہ بھی بیدار ہو چکا تھا

"جو جہاں ہے وہیں پڑا رہے" باہر سے دوبارہ غراہٹ ابھری۔ شاید اس نے ویرا اور سلطان شاہ کو بیدار ہوتا ہوا دیکھ کر اپنی ہدایت دہرانے کی ضرورت محسوس کی تھی۔

خوابگاہ کی کھڑکیوں پر پردے تنے ہوئے تھے اور وہاں گہری تاریکی کا راج تھا۔ مجھے حیرت تھی کہ نامعلوم دشمن اس تاریکی میں بھی خاصی حد تک دیکھ لینے میں کامیاب تھا۔

"یہ کیا ہو رہا ہے؟" ویرا نے کسی کو خاص طور پر مخاطب کیے بغیر خوف سے بوجھل اور تشویش زدہ آواز میں سوال کیا۔

اس سے قبل کہ میں کوئی جواب دیتا، باہر سے دوسرا بے آواز فائر ہوا اور اس بار گولی چھت میں پیوست ہو گئی۔

"میری ہدایت سے انحراف کی صورت میں ایسی ہی گولیاں تمہارے جسموں میں بھی اتر سکتی ہیں۔ کوئی بھی اپنے قدموں پر اٹھنے کی کوشش کرے گا تو بے موت مارا جائے گا۔" باہر والے نے لمحہ بھر کے لیے توقف کیا پھر اسی بھرائی ہوئی آواز میں بولا "قریب ترین سوئچ استعمال کر کے روشنی کر دو۔"

ویرا کے بستر سے چٹ کی ہلکی سی آواز آئی اور روشنی نے اندھیرے کو نگل لیا۔

کھلے ہوئے دروازے کے سامنے مجھے کوئی نظر نہیں آ رہا تھا۔ روشنی ہونے سے پہلے ہی نامعلوم حریف دیوار کی اوٹ میں ہو گیا تھا۔

"میں نے تمہیں پہچان لیا ہے۔ تم ویرا ہو" اس بار باہر والا شخص براہ راست ویرا سے مخاطب ہوا تھا "تمہارے ساتھ باقی دو آدمی کون کون ہیں؟"

"مسلح ہو کر بھی اس قدر بزدل ہو" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔ "ہمت ہے تو سامنے آ کر خود دیکھ لو!"

وہ چند لمحات میری زندگی کے سب سے زیادہ سنسنی خیز اور قیمتی لمحات تھے۔

اس کے سوال سے میں نے اندازہ لگا لیا تھا کہ وہ ایسی پوزیشن میں تھا جہاں سے مجھے نہیں دیکھ سکتا تھا اس لیے میں پستول سنبھال کر پھرتی کے ساتھ قالین پر کھڑا ہو گیا تھا اسے باتوں میں الجھا کر میں دیوار کے سہارے کھلے ہوئے دروازے تک پہنچ سکتا تھا اور پھر کسی بھی لمحے اسے اپنی گرفت میں لے سکتا تھا۔

لیکن میرے بولتے ہی ایک ڈرامائی رد عمل سامنے آیا جس نے میرے وجود میں دوران خون تیز کر دیا۔

"ڈیڈی!" میری آواز پر باہر سے ایک نسوانی سسکی ابھری جس میں محبت اور محرومی کا کرب رچا ہوا تھا۔ وہ سو فیصد میری غزالہ کی آواز تھی۔ میں نے سوچا کہ غزالہ شاید اجنبی کی گرفت میں تھی لیکن اپنے رد عمل کے بارے میں کوئی غور کرنے سے پہلے ہی میری آنکھوں کے سامنے بجلی سی کوند گئی۔

کھلے ہوئے دروازے سے ایک نسوانی ہیولا دوڑتا ہوا اندر آیا۔ گلابی لباس میں وہ غزالہ تھی۔ وہ ہچکیوں اور سسکیوں کے درمیان والہانہ انداز میں دوڑتی ہوئی اندر آئی اور پوری قوت کے ساتھ مجھ سے لپٹ گئی۔

جلا وطنی، طویل قید و بند، مظالم، تشدد اور دیگر مصیبتوں کے ہولناک تسلسل سے گزرنے کے بعد اسے یوں غیر متوقع طور پر میرے کمزور وجود کا طاقتور سہارا میسر آیا تو اس کے صبر و ضبط کے سارے بندھن ٹوٹ گئے اور وہ بلک بلک کر رو پڑی۔ میری بانہوں میں اس کا نرم و نازک وجود آندھی کی زد میں آئے ہوئے کسی ننھے سے پودے کی طرح لرز رہا تھا۔

غزالہ کو یوں غیر ارادی طور پر اپنی بانہوں میں پا کر میری آنکھیں نمناک ہو گئیں۔

غزالہ کی جھلک دیکھتے ہی سلطان شاہ کلاشنکوف اٹھا کر باہر لپکا تھا۔ ویرا نے بھی پستول سنبھال کر بستر سے دروازے کی طرف چھلانگ لگائی تھی اور باہر سے ایسی آوازیں آنے لگی تھیں جیسے بدمست گھوڑوں نے اچانک وہاں دوڑنا شروع کر دیا ہو۔ خود میرا ذہن بھی اس شخص میں الجھا ہوا تھا جس کے ساتھ غزالہ وہاں تک پہنچی تھی۔

"میں مر مر کر جیتی رہی ہوں ڈیڈی!" غزالہ میرے سینے میں منہ چھپائے سسک سسک کر کہہ رہی تھی "کوئی عورت اپنی زندگی میں اتنی دکھی نہیں ہو سکتی۔ درد اور کرب کی لہریں اس حد تک جا پہنچی ہیں.... مجھ سے وعدہ کرو کہ اب مجھے اپنی بانہوں سے جدا نہیں کرو گے، کبھی جدا نہیں کرو گے۔ اپنی اسی حسرت میں اب تک زندہ رہی ہوں لیکن اب میرا ضبط جواب دے گیا ہے۔ اب کے بچھڑے تو پھر ہم شاید اگلے جہانوں میں

ل سکیں گے۔"

"تم خود مجھ سے دور بھاگتی رہی ہو۔" میں نے اس کی پشت سہلاتے ہوئے دل گرفتہ آواز میں کہا "تم تو ایک سراب کی طرح ہو جو دھوپ چھاؤں کے کھیل میں کبھی سامنے آجاتا ہے اور کبھی ایک دم غائب ہو جاتا ہے۔"

"دلدار آنا میری زندگی کا سب سے بھیانک خواب تھا۔ وہ میری سب سے بڑی بھول تھی، مجھے معاف کر دو زینی!" وہ یک لخت میری باہوں سے پھسل کر میرے قدموں سے لپٹ گئی۔ "تمہاری امانت میں خیانت کرنے کے بعد میں اب تمہاری محبت کے قابل نہیں ہوں۔ جب میں دلدار کے ساتھ رہ رہی تھی تو یہ احساس جرم مجھے ہر وقت ستاتا رہتا تھا کہ میں تم سے سرد مہری اور بے اعتنائی برت رہی تھی... لل... لیکن زینی! تم جانتے ہو کہ وفا محبت سے زیادہ اہم اور مقدس ہوتی ہے۔ بے وفا بیویوں کو ان کے اندر کی آگ عمر بھر دھیرے دھیرے چاٹتی رہتی ہے۔ ان کی تنہائیاں فرصت کے لمحات میں زہریلے ناگوں کی طرح ان کے ذہن میں سرسراتی ہیں اور جب وہ قبر میں اتاری جاتی ہیں تو مردہ خور حشرات الارض بھی ان کے گھناؤنے بدن سے گھن کھاتے ہیں۔ دلدار سے بے وفائی کر کے میں اپنا حشر ایسا نہیں بنانا چاہتی تھی اس لئے اپنے دل پر صبر کی سل رکھ کر ہر بار تمہاری دل شکنی کرتی رہی مگر تقدیر نے آج پھر مجھے آزاد کر کے اپنی ان زیادتیوں کے ازالے کا موقع دیا ہے جو میں جان بوجھ کر تمہارے ساتھ کرتی رہی ہوں۔ اب یہ تمہارا حق اور تمہاری مرضی ہے کہ مجھے اٹھا کر اپنے سر کا تاج بنا لو یا مجھے اپنے قدموں کی خاک سمجھ کر ٹھکرا دو۔ تم جو چاہو کر سکتے ہو۔ مجھے تم سے کوئی شکوہ نہیں ہوگا۔"

روتے روتے اس کی ہچکیاں بندھ گئی تھیں۔ اس کی حالت غیر ہوتی جا رہی تھی۔

عام حالات میں، میں انسانوں کو اپنے قدموں پر جھکانا انسانیت کی تذلیل سمجھتا ہوں لیکن اس وقت غزالہ کا لمس اپنے قدموں میں محسوس کر کے نہ جانے میرے کس جذبے کو تسکین مل رہی تھی کہ میں نے اسے اٹھانے کی کوئی کوشش نہیں کی اور کسی حکمران کی طرح اپنی جگہ پر جما کھڑا رہا۔

"دلدار مر چکا تھا۔ تم اپنی ماں کے گھر میں روپوش تھیں۔ نقاب میں ہونے کی وجہ سے سلطان شاہ تمہیں نہیں پہچان سکا لیکن تم نے اسے اچھی طرح شناخت کر لیا تھا۔ تم کو یہ بھی علم تھا۔ تم وہاں آ سکتی تھیں لیکن تم دیدہ و دانستہ مجھ سے چھپتی رہیں۔ تمہارے اس رویے کا کیا جواز تھا؟ تم کیا کرنا چاہ رہی تھیں...؟" غزالہ کے سامنے آجانے پر میرے شکوؤں کو زبان مل گئی تھی۔ گزرے ہوئے دنوں کی ہر کسک یوں تازہ ہو گئی تھی جیسے کل ہی کی بات ہو۔

"میں مجبور تھی زینی!" وہ میری بات کاٹ کر بلکتی ہوئی بولی "میں جانتی تھی کہ تم سے سامنا ہوگا تو مجھے اپنے اوپر کوئی اختیار نہیں رہے گا۔ میں وہ سب کر گزروں گی جس سے تازہ ہوا اس کو روک لیا ہے۔ وہ دور سراپا جبر تھا جو میں نے اپنے اوپر مسلط کیا تھا۔ اپنا کوئی پتا اور نشان چھوڑے بغیر میں تم سے دور بھاگتی رہی۔ میں مجرموں سے بچنے کی فکر میں تم سے دور بھاگ رہی تھی لیکن وہ سب میری خوش فہمی تھی۔ تقدیر ہمیں بہت پیار سے بھگاتی، دوڑاتی اور مقدور بھر تھکاتی ہے اور آخر کار وہی ہو کر رہتا ہے جس سے ہم بھاگ رہے ہوتے ہیں۔ مجھے تھانے اور حوالات کا منہ دیکھنا پڑا، وہاں سے جانو ماچھی نے بڑی بے رحمی سے مجھے اغوا کر لیا۔ اس نے مجھے ماسی مراد کی قید میں دے دیا اور عین اس وقت جب میں مراد کا گلا گھونٹ کر وہاں سے آزاد ہونے کی راہ استوار کر چکی تھی تو ایک داڑھی والا وہاں آگیا۔ آج تک میں اسی موذی کی قید میں تھی۔ میں پہلے دن سے تہیہ کر چکی تھی کہ ان میں سے کسی نے بھی مجھے ہاتھ لگانے کی کوشش کی تو میں اسے مار دوں گی یا خود کو ختم کر لوں گی لیکن خدا کا شکر ہے کہ نامعلوم وجوہ کی بنا پر ان میں سے کسی نے مجھ پر بری نظر نہیں ڈالی اور میں آج رضاکارانہ طور پر اپنے مستقبل کا فیصلہ کرنے کے لئے تمہارے قدموں میں موجود ہوں۔"

میں نے جھک کر اسے اپنے قدموں سے اٹھا لیا اور وہ ایک بار پھر مجھ سے لپٹ گئی۔ اس کی بے قراری دیکھ کر یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے اسے اپنے روبرو میری موجودگی کا یقین نہ آرہا ہو اور وہ بار بار مجھے چھو کر اس حقیقت کا یقین کرنا چاہ رہی ہو۔

باہر سے آنے والی دھما چوکڑی کی آوازیں عروج پر تھیں۔ اس دوران میں متعدد بے آواز فائر بھی ہوئے لیکن جواب میں کہیں سے کوئی انسانی چیخ نہیں ابھری جس کا مطلب تھا کہ وہ ساری بھاگ دوڑ اس وقت تک رائیگاں گئی تھی۔

غزالہ کے ساتھ میری ملاقات کا وہ موقع اس قدر غیر متوقع اور جذبات انگیز تھا کہ اس کی نیک نیتی کا یقین ہو جانے کے بعد میں بھی اسی احساس ندامت میں شامل ہو گیا جو غزالہ کے وجود کو کسی بے وزن تنکے کی طرح بہائے لئے جا رہا تھا۔

وہ سلسلہ اس وقت ٹوٹا جب سلطان شاہ ہانپتا ہوا کمرے میں داخل ہوا اور چڑھتے ہوئے سانسوں کے درمیان میں بولا۔ "کمینے کے ستارے اچھے تھے کہ نکل جانے میں کامیاب ہو گیا۔"

"وہ چھت ہی کے راستے گیا ہے کیونکہ وہی ایک راستہ کھلا ہوا تھا" زیبا نے کمرے میں داخل ہوتے ہوئے گرہ لگائی۔ اس کی حالت بھی سلطان شاہ سے مختلف نہیں تھی۔

غزالہ مجھ سے الگ ہو کر شرمسار انداز میں سکڑی ہوئی ایک طرف کھڑی ہوئی تھی اور دوپٹے کے پلو سے اپنی آنکھیں خشک کر رہی تھی جن سے بہنے والی لڑیوں نے اس کا پورا چہرہ تر کر دیا تھا۔

"مجھے معاف کر دیجئے غزالہ!" ویرا نے بڑھ کر اس سے بغل گیر ہوتے ہوئے کہا "میری تم سے کبھی بھی کوئی دشمنی نہیں تھی۔ میں نے ذیشی پر دباؤ ڈالنے کے لئے جو کھیل شروع کیا تھا مجھے اندازہ نہیں تھا کہ تمہیں اس کی اتنی بھاری قیمت ادا کرنا پڑے گی۔ میں سچے دل کے ساتھ تم سے شرمندہ ہوں۔ ذیشی گواہ ہے کہ میں نے اپنی اس سنگین غلطی کے ازالے کے لئے وہ سب کیا ہے جو میرے بس میں تھا اور اسی کے نتیجے میں آج ہم سب کو خوشی کے یہ لمحات نصیب ہوئے ہیں۔"

"انسان آپس میں لڑ سکتے ہیں لیکن تقدیر سے لڑنا کسی کے بس کی بات نہیں" غزالہ کے لبوں پر اداس سی مسکراہٹ تیر گئی۔ "میرے ساتھ جو کچھ ہوا وہ ہر حال میں ہو کر رہنا تھا۔ مجھے تم سے کوئی شکایت نہیں ہے۔"

وقت اور تجربے نے غزالہ کو نوجوانی ہی میں کھاگ اور تجربہ کار بنا دیا تھا۔

"میں نے بھی اپنی کوششوں میں کوئی کسر نہیں چھوڑی۔" سلطان شاہ ماحول کے بوجھل پن کو ختم کرتے ہوئے شگفتہ لہجے میں بولا "یہ گواہی ذیشی بھی دے سکتا ہے۔"

"تم سے تو مجھے معافی مانگنا چاہئے۔ ایک بار میں نے تمہیں دھوکا دیا تھا لیکن وہ میری مجبوری تھی۔ اسی کے مکان کے قریب ایک بوڑھی عورت کے روپ میں میں نے تم سے لفٹ لی تھی۔"

"او میرا!" سلطان شاہ بوکھلا کر میری طرف دیکھنے لگا "تو کیا واقعی وہ تم نہیں تھا؟"

"برخوردار! میرے اندازے بہت کم غلط ثابت ہوتے ہیں!" میں نے مسکراتے ہوئے کہا

"خیر اب اپنے اندازوں کی بات رہنے دو۔ اتفاقاً ہماری آنکھ نہ کھل جاتی تو اسی وقت ملا سرکار کا ساتھی ہم سب کو سوتے میں ہلاک کر کے چلا گیا ہوتا۔ میں نے اندھیرے میں سیڑھیوں تک اس کا تعاقب کیا تھا۔"

"یہ ملا سرکار کون ہے اور اس کے کس ساتھی کا ذکر ہو رہا ہے؟" غزالہ نے اپنی رندھی ہوئی آواز کو سنبھالتے ہوئے پوچھا ہم لوگوں کے درمیان آکر اس کے چہرے پر بحالی کے آثار نظر آنے لگے تھے۔

"لمبی کہانی ہے۔ مختصراً یہ سمجھ لو کہ ملا سرکار اسی داڑھی والے کا نام ہے جس نے آج تک تمہیں قید کیا ہوا تھا۔ یہ دونوں اسی کے ساتھی کے تعاقب میں گئے تھے۔" میں نے اسے بتایا۔

"اس کا ساتھی یہاں کہاں آگیا؟" غزالہ نے حیرت سے سوال کیا۔

"وہی جو تمہیں لے کر آیا تھا۔" سلطان شاہ نے تفریحی لہجے میں کہا "وہ کھلے ہوئے دروازے سے چھت پر نکل گیا ہوتا تو ہم نے آسانی کے ساتھ اسے مار لیا ہوتا۔"

"لیکن میرے ساتھ تو کوئی بھی نہیں تھا۔" غزالہ نے معصومانہ حیرت سے کہا۔

ویرا اور سلطان شاہ سٹپٹا کر ایک دوسرے کی طرف دیکھنے لگے پھر ویرا کے حلق سے تحیر زدہ آواز برآمد ہوئی "لڑکی تمہارے ساتھ وہ مردانہ آواز کس کی تھی؟"

"میری!" غزالہ نے آواز بدل کر کہا "مجھے مجبوراً مردانہ آواز کے ساتھ کسی کو خوفزدہ کرنا مشکل ہوتا ہے۔"

اس کے حلق سے وہی مردانہ آواز سن کر میں اپنے بے ساختہ قہقہے پر قابو نہ پا سکا۔

"تم لوگ اندھیرے میں کس کے پیچھے بھاگتے پھر رہے تھے" میں نے ان دونوں سے پوچھا۔

"اب بتاؤ!" ویرا نے جھنجلائے لہجے میں سلطان شاہ کو مخاطب کیا "پہلے تم ہی نے اس کا ہیولا دیکھ کر "وہ گیا" کا نعرہ لگایا تھا۔"

"ہو سکتا ہے کہ نیند کی جھونک میں مجھے دھوکا ہوا ہو لیکن تم نے تو اس پر باقاعدہ فائرنگ بھی کی تھی۔" سلطان شاہ جھلاتے ہوئے لہجے میں کہا "دیواروں میں پیوست گولیاں تمہاری حماقت کی گواہی دیں گی۔"

غزالہ اس عجیب و غریب سچوئیشن پر مسکرا بھی نہیں سکی تھی۔

"اس کا مطلب یہ ہوا کہ ہم اندھیرے میں خواہ مخواہ بھاگ رہے تھے" ویرا خفت آمیز اور مایوسانہ لہجے میں بڑبڑائی "دھاچوکڑی میں سارا اگرمی ٹھنڈ ہو کر رہ گیا ہے۔"

اسی لمحے میرا ذہن غزالہ سے ملاقات کے سحر سے آزاد ہوا اور مجھے یاد آیا کہ ہم ملا سرکار کو بالکل فراموش کر بیٹھے تھے سلطان شاہ رات کو خالی ٹیکسی کی موجودگی کی خبر لایا تھا۔ غزالہ سے اگلی تھی۔ "آخر ملا سرکار کہاں تھا؟"

"تم یہاں تک کیسے پہنچیں؟ مردانہ آواز والے تمہارے کیا ضرورت تھی اور ملا سرکار کہاں ہے؟" وہ خیال آتے ہی میں نے ایک سانس میں غزالہ سے کئی سوال کر ڈالے۔

غزالہ چند لمحوں تک پرخیال انداز میں خاموش رہی جیسے اپنے خیالات کو یکجا کر رہی ہو۔ پھر چونک کر بولی "باقی باتیں تو بعد میں بھی کی جا سکتی ہیں فی الحال میرے خیال میں ملا سرکار تمہارے لئے سب سے زیادہ اہم ہے۔ کہیں وقت ضائع کئے بغیر اس کو لینا چاہئے۔ وہ ایک بار نکل گیا تو اس تک پہنچنا دشوار ہو جائے گا۔"

"لیکن وہ ہے کہاں؟" سلطان شاہ نے اپنی بات کے لئے پوچھا غزالہ کے خیالی ساتھی کے معاملے میں اس نے اور ویرا نے بہت بری طرح مار کھائی تھی اور دونوں ہی اسے ازالے کے لئے موقع کی تلاش میں تھے۔

"اسے میں نے بے ہوش کر کے اور اچھی طرح باندھ کر گاڑی میں بند کر دیا تھا" غزالہ نے سادگی سے کہا "...

"وہ آئے تو بستر کے بجائے صوفے پہ سوئیں گے۔ میں ابھی بے آرام کرنا نہیں چاہتی" ویرا دو جواب سن کر ہونٹ چباتی رہ گئی۔

"ایک دوسرے سے اتنا قریب رہ کر بھی اپنے خیالات کی آگ میں سلگنے کے بجائے تم دونوں کو صبح سویرے ہی شادی کر لینا چاہیے" جب کی کھانے کے بعد ہو ویرا کی باتوں میں شرارت برقرار تھی۔ "اس بارے میں پہل تم ہی کو کرنا ہوگی۔ تم نے اس معاملے کو زیادہ دیر تک ٹالا تو وہ سمجھے گی کہ تم نے اسے مسترد کردیا ہے۔"

"تم خاموش رہو تو زیادہ بہتر ہوگا۔ ڈیلی اپنے ذاتی معاملات کو اچھی طرح جانتا ہے۔" سلطان شاہ نے تلخ لہجے میں دخل اندازی کرتے ہوئے کہا "اسے تمہارے مشوروں کی ضرورت نہیں ہے۔"

"مرچیں نہ چباؤ، چاہو تو میں تم سے شادی کرسکتی ہوں لیکن شرط یہ ہوگی کہ میں مسز ویرا شاہ کے بجائے ویرا لانیز ہی رہوں گی۔ تم کو اپنا نام بدل کر مسٹر سلطان لانیز کرنا ہوگا۔"

سلطان شاہ نے جھینپتا ہوا قہقہہ لگایا تھا۔ "اپنی دکھتی ہوئی آرزوؤں کو مذاق کا رخ نہ دو۔ ابھی تم ایسی گئی گزری نہیں ہو۔ راتی پور میں جاؤ تو مشہور ماموں یا ان کے لڑکوں میں سے کسی نہ کسی کو شیشے میں اتار ہی لوگی۔"

"میں اس بڈھے اور اس کے لڑکوں پہ لعنت بھیجتی ہوں۔" ویرا اس حوالے پہ بری طرح چڑ گئی۔

"بڈھے سے شادی کر لوگی تو مفت میں دو چلے چلائے جوان بیٹوں کی مالک بن جاؤ گی" اس کے ردعمل پہ سلطان شاہ کو اسے مزید ستانے کا موقع مل گیا۔ "دونوں بیٹے دل و جان کی گہرائیوں سے تمہیں ممی ڈارلنگ کہا کریں گے۔"

ویرا تنک کر اس کی طرف جھپٹی تھی لیکن وہ دوڑ کر آگے نکل گیا۔

"میرا خیال ہے کہ ہمیں یہاں وقت گزارنے کے بجائے اسی وقت کوچ کر دینا چاہیے۔" دوسری خوابگاہ میں پہنچ کر سلطان شاہ نے رائے دی۔

مجھے حیرت ہوئی کہ یہ خیال مجھے کیوں نہیں آیا تھا۔ موہن داس کی گلتی ہوئی اور متعفن لاش کے ساتھ ہم چاروں کا اس مکان میں رکنا ہر لحاظ سے خطرناک تھا۔ وہاں آنے کا مطلب صرف اتنا تھا کہ ملا سرکار کو موہن داس کی لاش سے دور رکھا جائے تاکہ وہ غزالہ کو اپنے انتقامی تشدد کا نشانہ نہ بنا سکے۔ ہم نے اپنے اس مقصد میں توقع سے بڑھ کر کامیابی حاصل کرلی تھی۔ نہ صرف یہ کہ ملا سرکار، موہن داس کی لاش کے بارے میں اندھیرے میں تھا بلکہ ہم نے نہایت کامیابی کے ساتھ غزالہ کو اس کے قبضے سے بھی نکال لیا تھا۔

غزالہ نے ملا سرکار کی جو درگت بنائی تھی اس کی وجہ سے وہ تذبذب میں مبتلا ہوگیا تھا۔ ورنہ غزالہ کو پہنچنے کے بعد اسے اصولاً ویرا کو فون کرکے اپنی کارکردگی سے آگاہ کرنا چاہیے تھا۔ شاید اسے شبہ تھا کہ غزالہ نے اسے زخمی کرکے ویرا کے گھر کا رخ نہیں کیا ہوگا۔ ایسی صورت میں اسے فون پہ ویرا کی طرف سے جھاڑ پڑنے کا خوف ہو سکتا تھا۔

سب سے بہتر یہی تھا کہ اس معاملے کو صاف کیے بغیر ہم وہاں سے نکل جاتے۔ دن طلوع ہونے کے بعد ملا سرکار فون پہ کوئی جواب نہ پاکر ویرا کے مکان کا رخ کرتا تو موہن داس کی لاش دیکھ کر اس کے ہوش ٹھکانے آسکتے تھے۔

"ہم سب یہاں سے اسی وقت روانہ ہو رہے ہیں" کافی غور و خوض کے بعد میں نے اپنے فیصلے کا اعلان کردیا۔ غزالہ بھی ہماری خوابگاہ دیکھنے کے شوق میں ویرا کے پیچھے وہیں آگئی تھی۔

"کیوں؟ یہاں کیا خرابی ہے؟" غزالہ نے پوچھا کیونکہ اسے پورے پس منظر کا کوئی علم نہیں تھا۔

"یہ مکان ملا سرکار کی نظروں میں آیا ہوا ہے اور پھر یہاں ایک لاش بھی موجود ہے۔" میں نے کہا۔

"لاش!" غزالہ میرے اس انکشاف پہ بری طرح چونکی تھی۔ "لاش اس کمرے میں تو نہیں ہو سکتی جسے تم پورے مکان سے تقریباً الگ تھلگ بتا رہے ہو؟"

"اسی کمرے میں ہے۔ ملا سرکار کے دکن ٹھکانے کا پتا اسی مقتول نے بتایا تھا۔"

"لاش شاید کئی دن سے وہاں پڑی ہوئی ہے۔ تم لوگوں کے کمرے کی طرف آنے سے پہلے میں ادھر بھی گئی تھی۔ بدبو سے میرا دماغ پھٹنے لگا تھا اور میں زیادہ دیکھ بھال کیے بغیر فوراً لوٹ آئی تھی۔"

"کیوں نہ جہانگیر کے گھر دھاوا بولا جائے؟" غزالہ کے قائل ہو جانے پہ ویرا نے تجویز پیش کی۔

"یوں بے وقت کسی کو ستانا مناسب نہیں" میں نے ملامت آمیز لہجے میں کہا پھر مڑ کر غزالہ سے مخاطب ہوگیا "پچھلے ہفتے سلمیٰ ایک بچے کی ماں بن گئی ہے۔"

"تم تو اس طرح بتا رہے ہو جیسے اس معاملے سے جہانگیر کا سرے سے کوئی تعلق ہی نہ ہو" ویرا اٹھلا کر بولی۔

"تم بہت منہ پھٹ ہوتی ہو" میں نے اسے گھورتے ہوئے کہا "سلمیٰ اگر ماں بنی ہے تو جہانگیر کا باپ بننا ہر شک و شبہ سے بالا ہے۔ وہ دونوں میاں بیوی کے رشتے میں منسلک ہیں۔"

"عابد و زاہد بننے والی بعض عورتیں اپنی کوکھوں میں دوسروں کے بچے پال کر بہت خوش ہوتی ہیں اور کبھی کبھار اپنے شوہروں کو ستانے کے لیے ان پر ایسے رازوں کا انکشاف بھی کرتی رہتی ہیں۔ میرا خیال...."

غزالہ نے وہیں ویرا کی بات کاٹ دی "تم جیسی عورتوں کی

بات کر رہی ہو۔ زیبی کا ایسا کوئی مطلب نہیں تھا۔ سلمٰی بہت وفا شعار اور شوہر پرست بیوی ہے۔ آپس داری میں ہمیں ایسے غیر ذمے دارانہ تبصروں سے گریز کرنا چاہیے۔"

"زیبی میرے ساتھ اسی طرح بال کی کھال نکالا رہتا ہے۔ میرا مقصد سلمٰی پر کوئی تہمت لگانا نہیں تھا" ویرا نے بلاتردد غزالہ سے اپنی بدکلامی پر معذرت کرلی اور وہ موضوع وہیں ختم ہوگیا۔

☆○☆

اول تو فلیٹ ویسے ہی خالص مردانہ رہائش گاہ کے طور پر استعمال ہو رہا تھا جسے کسی خاتون کے جمالیاتی ذوق کا سایہ بھی نصیب نہیں تھا۔ ویرا چند بار وہاں آئی لیکن زیبی بے پروائیوں کے باعث وہ ان مردوں کی ایک مرد ہی جا سکتی تھی۔ وہ جب بھی وہاں آئی تھی، صفائی اور قرینے کے مسائل کے حل میں کوئی مدد دینے کے بجائے ان میں اضافہ کر جاتی تھی۔ فلیٹ کے سب سے بہتر دن وہ تھے جب پڑوس میں رہنے والی اٹھرہ شخص سے میرے دوستانہ مراسم تھے۔ میرا خیال تھا کہ وہ اپنے گھر سے زیادہ میرے فلیٹ کی صفائی ستھرائی کے بارے میں فکرمند رہتی تھی۔

ان دنوں ویسے بھی فلیٹ کئی ہفتوں سے غیر آباد پڑا ہوا تھا۔ کبھی کبھار چکر لگانے میں ہمیں اس کی حالت سدھارنے کا کوئی موقع نہیں ملا تھا اس لئے غزالہ وہاں پہنچتے ہی دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام کر رہ گئی۔

"تم لوگ اب تک اس کباڑ خانے میں رہتے آئے ہو؟؟"

وہ سلطان شاہ سے مخاطب ہو کر حیرت سے بولی۔

"زیبی نے عہد کیا ہوا تھا کہ مرتے دم تک وہ کسی چیز کو ہاتھ نہیں لگائے گا۔ اب تم آگئی ہو تو اس فلیٹ کے دن بھی بدل جائیں گے" وہ قلقاری مار کر بولا۔

"مجھے میں جو سنی ہو تو ایسی بچگانہ قلقاریاں اور اوچھی تکیں کی" ویرا نے جل کر کہا۔

"تم جیسی چوہیاں تنگ کروا کر رہتی ہیں" سلطان شاہ نے برجستہ کہا۔ ایک بھرپور قہقہہ پڑا اور مجھے دل ہی دل میں تسلیم کرنا پڑا کہ وہ سلطان شاہ کا دن تھا۔ وہ مسلسل حاضر جوابی کا مظاہرہ کر رہا تھا اور اسے جیتنا ممکن نہیں تھا۔

غزالہ نے چائے کے بڑے بڑے مگ تیار کرکے مجھے اور سلطان شاہ کو ڈرائنگ روم میں محدود کر دیا اور ویرا کے ساتھ فلیٹ کی صفائی میں مصروف ہو گئی۔

جس وقت ہم فلیٹ میں پہنچے تو آسمان پر سحر کا اجالا پھیل چکا تھا۔ پھر تیزی کے ساتھ دن طلوع ہوتا چلا گیا۔ چائے کا گھونٹ بھرتے ہوئے میں نے رسٹ واچ پر نگاہ ڈالی تو سات بج چکے تھے۔

مجھے علم تھا کہ جہانگیر صدا سے سحر خیزی کا عادی تھا۔ سلمٰی کے لئے بھی شیر خوار بچے کے ساتھ زیادہ دیر تک سونا ممکن نہیں

تھا اس لئے میں نے فون اٹھا کر اس کا نمبر گھما ڈالا۔

"تم کہاں غائب ہو یار؟ میں نے کل شام سے رات۔
شاید دس مرتبہ فلیٹ فون کیا ہوگا مگر ہر بار گھنٹی بجتی رہی
اور جواب نہیں ملا" میری آواز سنتے ہی اس نے شکوہ شروع
"کتنی اندازہ لگالو کے تو انعام دوں گا" میں نے اسے
میں مبتلا کرنے کی نیت سے کہا۔

"ویرا کے ساتھ کسی فائیو اسٹار ہوٹل میں وقت گزار
اس کے لہجے سے بیزاری عیاں تھی۔

"تمہاری سوچ بہت متعصب اور گھٹیا ہے" میں نے
آمیز لہجے میں کہا "دوسری کوشش کرو گے یا ہار مانتے ہو؟"

"ہار مانے لیتا ہوں، جلدی بتاؤ کہ کیا کر رہے تھے؟
دوسری بات بھی کرنی ہے۔"

"غزالہ اس وقت میرے ساتھ فلیٹ میں موجود ہے"
نے آہستہ سے کہا۔

میری زبان سے وہ خوش خبری سنتے ہی جہانگیر ز
باؤلا ہو گیا۔ دلی مبارک باد دینے کے بعد اس نے مجھ سے
اتنے سوالات کیے کہ میں بوکھلا کر رہ گیا۔ مجھ سے گفتگو
دوران میں ہی اس نے چیخ کر سلمٰی کو بھی وہ خبر سنادی اور
ہی فون پر آگئی۔ مجھے مبارک۔ سلامت کے بعد اس نے
سے بات کرنے کی خواہش ظاہر کی اور مجھے اس کو بلانا پڑ گیا۔

"فون بند نہ کرنا، مجھے جہانگیر سے بات کرنا ہے" میں
ریسیور اسے دیتے ہوئے کہا۔

ان دونوں کے مذاکرات خاصے طویل ثابت ہوئے۔
کا مگ خالی ہو گیا۔ دو سگریٹیں سلگ سلگ کر راکھ ہو گئیں
تب کہیں ریسیور میرے ہاتھ میں آنے کی باری آئی۔

"تو اس کا مطلب ہوا کہ تم نے ماسٹر مائنڈ کو ٹھکانے
جہانگیر کی چہکتی ہوئی آواز ابھری۔

"یار! اس پر لعنت بھیجو اور یہ بتاؤ کہ وہ تمہاری دو
کیا تھی؟؟"

"اوہ! وہ تو میں بھول ہی گیا" اس کی لوکھلائی ہوئی
ابھری "منظور ماموں اریا کمانڈر سے بات کرکے مجبور
پھنس گئے ہیں۔ انہوں نے خود کو الگ تھلگ رکھتے ہوئے
کرنے منصور کی خیر خبر لینے کا اشارہ دیا تھا لیکن وہ بہت کمانڈ
تھا۔ اس نے اپنے پے در پے سوالات سے منظور ماموں
پریشان کردیا اور وہ کچھ ایسی باتیں اگل بیٹھے جن سے
قربت کی نشاندہی ہوتی ہے۔ اب کمانڈر ہر قیمت پر
چاہتا ہے۔ وہ منظور ماموں کا گہرا دوست ہے لیکن اس نے
صاف صاف بتا دیا ہے کہ قومی سلامتی کے لیے یہ معاملہ
اہم ہے کہ انہوں نے تعاون نہ کیا تو وہ انہیں
حوالے کر دے گا"۔

...سے حل کرنا کیا جانا چاہتا ہے؟" میں نے الجھن آمیز
...ا۔
"کچھ پتا نہیں۔ وہ بار بار ایک ہی رٹ لگائے ہوئے ہیں
...یں رانی پور بھیج دوں۔"
"...کو بلانے کے لیے بہانے بازی تو نہیں کر رہے وہ؟"
...لہجے میں پوچھا۔
"...معدار آدمی ہیں۔ ایسی باتوں میں اپنے بھانجے داماد کو
...کا تصور بھی نہیں کرسکتے۔"
"...پھر تم مجھ سے کیا چاہتے ہو؟" میں نے قدرے توقف
...ل کیا۔
"...سی طور پر رانی پور کے لیے روانہ ہو جاؤ تاکہ میری گلو
...سکے۔"
"...میں بتا چکا ہوں کہ غزالہ طویل مدت کے بعد کل ہی
...آئی ہے۔"
"...سے بھی اپنے ساتھ لے جاؤ۔ وہ اس کی بہت مدارات
...گے۔"
"...یں جہانگیر! خود کو دھوکا نہ دو" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔
"...جتنے اجلے نظر آتے ہیں، اندر سے اسی قدر کالے ہیں۔
...لو ان کی چھت کے نیچے نہیں لے جا سکتا۔ ان سے
...سرکار ہے جس نے غزالہ کو کئی روز تک اپنی قید میں
...باوجود ایک بار بھی اس پر نگاہ نہیں ڈالی۔"

"وہ نہیں اتنا گرا ہوا نہ سمجھو۔ ڈال سے گرے ہوئے پتے ہیں ہر ایک چپکتا ہے۔ ویرا کی بات اور تھی۔ تم غزالہ کے بارے میں فکر نہ کرو۔ سلطانی انہیں بتا دے گی کہ وہ تمہاری منگیتر ہے۔ وہ بھی ایک جوان بیٹی کے باپ ہیں۔"

"ابھی تم نے بتایا ہے۔ میں اس بارے میں غزالہ سے مشورہ کروں گا۔ اس کے بعد کوئی پروگرام بنا سکوں گا۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر خشک لہجے میں کہا۔

"وہ تمہارا فون نمبر وغیرہ پوچھ رہے تھے۔ اب ان کی کال آئی تو میں انہیں فلیٹ کا نمبر دے دوں گا۔"

"یہ بہتر رہے گا۔ تم بیچ میں سے نکل جاؤ تو میں انہیں اچھی طرح سنبھال لوں گا۔"

جہانگیر سے بات کرکے میں نے ایک اور مصیبت مول لے لی تھی۔ اگر وہ منصور ماموں کی کوئی ذہنی اختراع تھی تو میں بخوبی ان کے کیڑے جھاڑ سکتا تھا لیکن اگر ایسا کوئی معاملہ سرکار کے مفاد میں واقعی دلچسپی لے رہا تھا تو یہ میرے لیے خوشی کا مقام تھا کہ ملک کی سلامتی کے ذمے دار ہر وقت مستعد اور تیار رہتے تھے۔

فلیٹ میں یوں تو بہت کام تھا لیکن کمروں کو معقولات کی سطح تک لانے کے بعد ویرا تھکے ہارے انداز میں ایک بستر پر گر گئی۔ غزالہ نے دوسری خواب گاہ سنبھال لی۔ تیسرا کمرا میرے اور سلطان شاہ کے لیے صاف کر دیا گیا تھا۔

سلطان شاہ کا خیال تھا کہ جہانگیر کی خواہش پر رانی پور کی

طرف دوڑ لگانے کے بجائے مجھے وہیں رک کر منظور ماموں کے فون کا انتظار کرنا چاہیے تھا کیونکہ ان سے براہ راست بات کر کے ہی میں معاملے کی تہ تک پہنچ سکتا تھا۔

میری آنکھوں میں دور دور تک نیند کا پتا نہیں تھا۔ سلطان شاہ نیچے جا کر وقت گزاری کے لئے کئی اخبارات لے آیا تھا اس لئے میں ان ہی کی ورق گردانی میں مصروف ہو گیا۔

میں نے خاص طور پر نوٹ کیا کہ اخبار میں جا بجا ایسی کئی خبریں موجود تھیں جو صوبہ سندھ میں لا سرکار کے بھیانک مشن سے متعلق کہانی تھیں۔ ان میں مسلح ڈاکوؤں کے ہاتھوں لٹنے اور ہلاک و زخمی ہونے والے ان دیہاتیوں کی خبریں زیادہ نمایاں تھیں جو خود بھی فرزند زمین تھے۔ ان کارروائیوں میں کوئی نسلی علاقائی یا لسانی رنگ نہیں تھا۔ جو گاؤں اجاڑے اور جلائے گئے ان کے باسی کسی بھی طرح مالدار یا ذی حیثیت نہیں کہے جا سکتے تھے۔ دور افتادہ اور گمنام علاقوں میں لوٹ مار کے علاوہ کئی خبریں اغوا کی وارداتوں کی بھی تھیں جو شہری اور دیہی علاقوں میں یکساں انداز میں رونما ہو رہی تھیں۔ باحیثیت افراد یا ان کے اہل خانہ کو اغوا کر کے ان کے لواحقین سے بھاری زر تاوان کے مطالبات کیے گئے تھے۔ الغرض یہ کہ ان میں سے ہر واردات غیر اہم اور معاشرے میں پھیلی ہوئی عمومی بے اطمینانی کی عکاس نظر آتی تھی لیکن انہیں یکجا کر کے مجھے یہ نظر آ رہا تھا کہ لا سرکار کے لوگ ہی صوبے اور خصوصاً اس کے اندرونی حصوں میں بے امنی، شورش اور عدم تحفظ کی فضا پیدا کرنے کے منصوبے کو بروئے کار لانے میں مصروف ہو چکے تھے۔

نو بجے کے قریب فون کی گھنٹی بجی تو سلطان شاہ نے دوسری طرف کی آواز سن کر ریسیور میری طرف بڑھا دیا۔

"میں وجی بول رہا ہوں۔" میں نے ریسیور لے کر نرم لہجے میں کہا۔

"ارے بھئی میں منظور حسنی بول رہا ہوں۔ تم کل سے کہاں غائب ہو؟" منظور ماموں کی بارعب لیکن بے تکلف آواز نے میرے کان کے پردے ہلا کر رکھ دیے "مجھے جہانگیر نے ابھی تمہارا فون نمبر دیا ہے۔"

"جی میں یہیں ہوں۔ مجھے ابھی ابھی پیغام ملا ہے کہ آپ ہم لوگوں کو دوبارہ شرف باریابی بخشنا چاہتے ہیں" میں نے شریر اور قدرے جھجکتے ہوئے لہجے میں کہا۔

"تو پھر تم آج کس وقت یہاں پہنچ رہے ہو؟" انہوں نے تحکمانہ لہجے میں سوال کیا۔

"مجھے اکیلا آنا ہے یا ویرا وغیرہ کو بھی ساتھ لانا ہو گا؟" میں نے پوچھا۔

"تمہارا آنا ضروری ہے۔ کسی اور کو لانا یا نہ لانا تمہاری مرضی پر منحصر ہے۔"

ان کے جواب سے یہ واضح ہو گیا کہ میری غلطی ابھی ان کے ذہن کی پیداوار نہیں تھی۔

"میں ایک دو روز بعد کوئی جواب دے سکوں گا" میں نے رحمانیت سے کہا "فی الحال میں ایک بہت اہم کام میں الجھا ہوا ہوں اسے ادھورا چھوڑا تو بڑا نقصان ہو جائے گا۔"

"تمہارا نقصان میں پورا کر دوں گا۔" وہ ایک دم غصے میں آ گئے تھے "بریگیڈیئر نیازی اس وقت بھی میرے پاس بیٹھے ہوئے ہیں۔ اگر تم خود نہ آئے تو یہ تمہیں پکڑ کر بلوائیں گے۔ تمہاری یہاں موجودگی ناگزیر ہے۔"

"کیا میں ان سے بات کر سکتا ہوں؟" میں نے ان کی برہمی کے باوجود اپنا لہجہ دھیما ہی رکھا۔

"ضرور کرو۔ بلکہ وہ خود بھی تم سے بات کرنا چاہ رہے ہیں"

"میں نیازی بول رہا ہوں" چند ثانیوں کے بعد ریسیور میں ایک بھاری بھرکم گرجدار سی آواز سرسرائی۔

"مجھے بتایا گیا ہے کہ آپ کو کسی معاملے میں میری ضرورت پیش آ گئی ہے؟"

"ہم کافی دنوں سے ایک خفیہ پروجیکٹ پر کام کر رہے ہیں پرسوں کوٹ منور میں جو واقعات پیش آئے ہیں ان کی روشنی میں میرا خیال ہے کہ تم ہماری مدد کر سکتے ہو۔"

"میں ہر خدمت کے لئے حاضر ہوں" میں نے سراپا انکسار بن کر کہا۔

"میں جلد از جلد تم سے ملنا چاہتا ہوں۔ اگر تم ہماری کوئی مدد کر سکے تو یہ بہت بڑی قومی خدمت ہو گی۔ میں نے کوٹ منور میں جو کچھ دیکھا ہے اس نے میری آنکھیں کھول دی ہیں"

"دراصل میں کراچی میں بھی ان ہی لوگوں پر کام کر رہا ہوں منظور ماموں میری مجبوری کو سمجھے بغیر مجھ پر گرم ہو گئے۔ اس کے باوجود ختم ہو گا تو میں اسی وقت کراچی چھوڑ دوں گا"

"کن لوگوں پر کام کر رہے ہو؟ مجھ سے کھل کر بات کرو میں منظور ماموں نہیں" ایک ذمے دار فوجی افسر ہوں" بولنے والے کے لہجے میں اضطراب اور تجسس ابھر آیا تھا۔

"بلیک کیٹس کا معاملہ ہے اور۔۔۔" میں نے بتانا چاہا مگر دوسری طرف سے اضطراری طور پر میری بات کاٹ دی گئی۔

"بس بس، تم کو واپس آنے کی ضرورت نہیں تم جہاں ہو وہیں ٹھہرو! کسی اہم ترین ضرورت کے بغیر باہر نہ جانا جانا ہو تو اپنا پروگرام بتا کر جانا۔ میرا آدمی کسی بھی وقت تم سے رابطہ کر سکتا ہے۔"

"لیکن میں اسے کیسے پہچان سکوں گا؟" میں نے ان کی تیزی سے گڑبڑ سی ہو جانے پر دل ہی دل میں الجھن سانس لیتے ہوئے سوال کیا۔

"تمہارا کوڈ کاسٹ اور اس کا جواب ہو گا اور کی نشانی

ت ہوگی۔ تم اس سے مکمل کر بات کر سکو گے۔ اس سے
یں یہ بھی معلوم ہو گا وہ متوقع نتائج حاصل ہونے تک راز ہی
ا چاہیے۔"

"میں پوری احتیاط برتوں گا" میں نے پورے خلوص کے
تھ اقرار کیا۔

"شاید تمہیں علم نہ ہو کہ تم نادانستگی میں کس راہ پر چل
ے ہو۔ اگر تمہارے حریف تمہارے وجود سے واقف ہیں تو یہ
رکھنا کہ تم کو بدترین خطرات لاحق ہیں۔ وہ لوگ اپنی راہ میں
ل ہونے والوں کو بڑی بے رحمی کے ساتھ ذبح کرتے چلے
تے ہیں۔ ضروری ہوا تو میرا آدمی تمہیں بھرپور تحفظ بھی فراہم
ے گا۔"

"میں کافی دنوں سے ان لوگوں کے پیچھے لگا ہوا ہوں اور
ی تک اپنی حفاظت کرنے میں کامیاب رہا ہوں۔ ضرورت
وس ہوئی تو میں خود مدد طلب کرلوں گا۔"

"تمہارا ذریعہ معاش کیا ہے؟" بریگیڈیر نے اچانک ہی دو
ک سوال کر ڈالا۔

میری اپنی پلاسٹک فیکٹری جس لاجیہ کی انتقامی کارروائیوں
نتیجہ ہو کر قصۂ پارینہ بن چکی تھی۔ میری زندگی کا کل اثاثہ ان
دلاکھ ڈالرز پر مشتمل تھا جو میں نے ٹی والوں کی گن پوسٹ
وخت کر کے کمائے تھے اور جو ان دنوں سلمیٰ کی تحویل میں
ے ہوئے تھے۔ میں اس افسر کو اپنی آمدنی کے بارے میں کچھ
ں بتا سکتا تھا اس لیے میں نے اس سے جھوٹ بولنے کا فوری
ملہ کرتے ہوئے کہا "میں ایک فیکٹری میں حصے دار ہوں۔"

وہ جھوٹ بولتے ہوئے میرے ذہن میں جہانگیر کی ایس جے
ارمنٹ فیکٹری تھی۔ میرا خیال تھا کہ ضرورت پڑنے پر جہانگیر
یرے دعوے کی تائید کرنے میں تامل نہیں کرے گا۔

"اوکے ینگ مین! وش یو گڈ لک!" دوسری طرف سے بزرگانہ
لہجے میں اختتامی کلمات ادا کیے اور فون بے جان ہو گیا۔

سلطان شاہ کسی خبر کی امید میں میری طرف دیکھے جا رہا تھا۔
میں نے ریسیور کریڈل پر رکھ کر دونوں انگوٹھے کانوں پر
کائے اور ہتھیلیوں کو لہراتا ہوا بولا "بیٹھے بٹھائے میں ایک دم
سے فاکس بنا دیا گیا ہوں۔"

"کس سے بات کر رہے تھے؟" اس نے استفہام آمیز لہجے
میں سوال کیا۔

"ایک بریگیڈیر سے" میں نے کہا۔ "قانون شکنی کی طویل
زندگی میں آج پہلی بار ہمارے قانون کے کسی وطنی محافظ نے مجھ
سے عزت کے ساتھ بات کی ہے۔"

"اور یہ کون سی فیکٹری ہے جس میں تمہاری حصے داری ہے؟"
اس نے پوچھا۔

"فلاں گلی میں لگی ہے" میں نے آنکھ دبا کر مسکراتے ہوئے
کہا۔ "اسے کچھ نہ کچھ تو بتانا ہی تھا؟"

"پھر اب رانی پور کب جا رہے ہو؟" سلطان شاہ مسرور تو خیر
سے مطمئن نظر نہیں آ رہا تھا۔

"وہ قصہ ختم ہو گیا۔ بریگیڈیر کی باتیں سن کر منظور ماموں کے
دم آدھا رہ گیا ہو گا۔ مجھ سے ملنے کے لیے اس کا کوئی آدمی
میرے پاس آنے والا ہے۔ اب قصہ زمین برسر زمین ہی رہے گا۔"

چند منٹ بعد ایک بار پھر فون کی گھنٹی نے ہماری باتوں کا
تسلسل توڑ دیا۔

ریسیور اٹھاتے ہی مجھے منظور ماموں کی محبت آمیز آواز سنائی
دی تھی۔

"مجھے خوشی ہے کہ تم نے اپنا معاملہ خود ہی خوش اسلوبی
سے سنبھال لیا" ان کی محبت آمیز آواز ابھری "یہ میرے ہی قبیلے
کا افسر ہے لیکن سرکاری معاملات میں ذرا بھی لحاظ نہیں کرتا۔
مجھے بند کرانے کی دھمکیاں دے رہا تھا لیکن تم سے بات کرتے ہی
ایسا موم ہوا کہ میری کھوپڑی خلا میں معلق ہو گئی۔"

"دراصل وہ مجھے پہچان نہیں سکا تھا" میں نے انہیں
مرعوب کرنے کے لیے بے پروائی سے کہا "اسی لیے آپ کو
دھونس دے رہا تھا۔ مجھ سے بات ہوئی تو سارا معاملہ صاف ہو گیا۔"

"تو کیا تم بھی کوئی فوجی افسر ہو؟" منظور ماموں کی آواز میں
حیرت کے ساتھ ہی خوف بھی رچا ہوا تھا۔

"میرا کام کچھ ایسی نوعیت کا ہے کہ میں زبان نہیں کھول
سکتا" میں نے مبہم سا جواب دیا۔

"نادانستگی میں مجھ سے کوئی لغزش ہوئی ہو تو مجھے معاف
کردینا بیٹا!" ان کی آواز کا سارا دبدبہ صابن کے جھاگ کی طرح
بیٹھ گیا تھا "میں دل کا برا نہیں ہوں۔"

"مجھے تو خیر کوئی تکلیف نہیں پہنچی لیکن ویرا کئی بار مجھے کچھ
بتانے کی کوشش کر چکی ہے۔ موقع ملا تو اس سے پوچھوں گا کہ
رانی پور کے لوگوں کے بارے میں اس کی کیا رائے ہے؟"

میرے ان فقروں نے منظور ماموں کا دم ہی نکال دیا اور
ریسیور پر ان کی مردہ سی آواز ابھری "میرے لیے وہ بیٹی کی طرح
ہے۔ میں نے بزرگانہ پیار میں اس سے کچھ چھیڑ چھاڑ کی تھی۔ ہو
سکتا ہے اس نے غلط مفہوم پہنا رکھا ہو۔"

"مغربی قوموں میں تو بہت آزاد خیالی پائی جاتی ہے۔ لوگ
بڑی خوشی کے ساتھ ایک دوسرے کی بیویوں اور بیٹیوں کے ساتھ
ناچتے ہیں۔ ویرا کو کسی کی بات کا برا نہیں منانا چاہیے تھا؟"

"یہ صرف قیاس ہے" وہ جلدی سے بولے "میں نے تمہیں
پہلے سے بتا دیا ہے۔ اگر وہ ایسی کوئی بات کرے تو میری طرف سے
اس کا دل صاف کر دینا۔ لڑکوں نے کوئی بدتمیزی کی ہو تو مجھے بتانا۔
میں ان کی کھال کھنچوا دوں گا۔"

میں منظور ماموں کی ذہنی حالت پر دل ہی دل میں

کر دیا۔ "موقع دیا گیا تو کہیں سے فون پر بات کر لوں گا۔"

میں ڈرائنگ روم میں واپس آیا تو میرے ہاتھ میں کی چین دیکھ کر ہاک نے مجھے پھر ٹوک دیا "میرے پاس گاڑی موجود ہے۔ آپ کو اسی سے چلنا ہوگا۔"

"یہ میرے فلیٹ کی چابی ہے" میں نے جل کر کہا حالانکہ وہ گاڑی کی چابی تھی۔

"چابی کے بارے میں میں نے کچھ نہیں کہا سر!" وہ سر جھکا کر صوفے سے اٹھ گیا۔

سلطان شاہ دروازہ بند کرنے آیا تو میں نے ہاک کی آنکھ بچا کر کار کی چابی اس کے حوالے کر دی۔

نیچے سیاہ رنگ کی ایک عام سی سیلون کار موجود تھی جس کی پلیٹ بھی غیر فوجی اور غیر سرکاری تھی۔ ڈرائیونگ سیٹ والا نوجوان چہرے مہرے کی فوجی ساخت کے باوجود سادہ لباس میں ملبوس تھا۔

ڈرائیور نے ہاک کے لئے پھرتی سے کار کا عقبی دروازہ کھولا۔ اس نے پہلے مجھے اندر بٹھایا پھر میرے پہلو میں براجمان ہو گیا اور کار سبک رفتاری کے ساتھ وہاں سے روانہ ہو گئی۔

ہاک نے کار کی پسنجر سیٹ سے ایک عینک اٹھا کر مجھے تھما دی۔ اس کے عدسے کے چاروں طرف چمڑی شیلڈ لگی ہوئی تھی جو موٹر سائیکل سواروں کی آنکھوں کو تیز ہوا سے محفوظ رکھنے کے لئے جلد پر چپک کر آنکھوں کو اپنے حصار میں لے لیتی ہے۔ اس عینک کے عدسے کچھ عجیب اور تاریک سے تھے۔

"یہ لگا لیں اور میری ہدایت کے بغیر ہرگز نہ اتاریں" ہاک نے مجھے ہدایت کی۔

میں نے چشمہ لگایا تو فی الفور رو کھلا گیا۔ مجھے یوں محسوس ہوا جیسے میری بصارت یکلخت مفقود ہو گئی ہو۔ عدسوں کا اندھیرا میری دونوں آنکھوں کے گرد پھیل گیا تھا۔

"اسے آنکھوں پر ہی رہنے دیں سر!" ہاک کی سرد آواز ابھری۔ اس نے نہایت نرمی کے ساتھ میرا داہنا ہاتھ عینک کی کمانی سے ہٹا دیا تھا "آپ کے اپنے تحفظ کے لئے یہ بہت ضروری ہے۔"

"لیکن یہ تو بالکل فولاد ہے" میں نے دبے دبے لہجے میں احتجاج کیا۔

"یس سر! آپ کا قیاس بالکل درست ہے کیا پہلے بھی آپ کا ایسے آلے سے واسطہ پڑ چکا ہے؟" ہاک کی تحسین آمیز مگر قدرے تحیر زدہ آواز ابھری۔

"اس جیسی قیمتی آلے کو کسی تجربے کے بغیر بھی آسانی کے ساتھ پہچانا جا سکتا ہے" میں نے جلے کٹے لہجے میں کہا "کچھ نظر نہ آنے کی وجہ سے مجھے سخت الجھن ہو رہی ہے۔"

"میں معذرت خواہ ہوں سر! لیکن میرے لئے یہی حکم تھا۔

یہ زحمت تھوڑی دیر بعد ختم ہو جائے گی۔ ویسے بھی یہ شہر تو آپ کا دیکھا بھالا ہی ہوگا؟"

قصور ہاک کا بھی نہیں تھا۔ وہ سخت ترین ڈسپلن میں پروان چڑھنے والا انسان تھا۔ اس سے جو کچھ کہہ دیا گیا تھا وہ اس سے سرمو بھی انحراف نہیں کر سکتا تھا۔ کار کے شیشے چڑھے ہوئے تھے اور ائرکنڈیشنر چل رہا تھا اس لئے ٹریفک کے شور و غل سے بھی اندازہ نہیں لگایا جا سکتا تھا کہ ہم کن راستوں سے گزر رہے تھے۔

کار کی ہموار رفتار سے یہ بات ضرور سمجھ میں آ رہی تھی کہ ہم کسی پُرہجوم سڑک پر نہیں نکلے تھے۔

کچھ دیر کے سفر کے بعد کار رکی لیکن اس کا انجن چلتا رہا۔

آوازوں سے پتا چلا کہ وہ کوئی سیکیورٹی پوسٹ تھی۔ جہاں شناختی کارڈز وغیرہ دیکھے گئے اور کار پھر حرکت میں آ گئی۔

"کار سے اتر کر بھی آپ عینک نہیں اتاریں گے" ہاک نے کہا "میں ہاتھ تھام کر آپ کو اندر لے جاؤں گا۔ کانفرنس روم میں آپ یہ عینک اتار سکیں گے۔"

تو تار رہا رہے تھے کہ وہ سفر جلد ہی ختم ہونے والا تھا۔ آخر کار گاڑی رک گئی۔ اس کا انجن بھی بند کر دیا گیا۔ ہاک کی رہنمائی کے باوجود میں کسی نابینا کی طرح سیٹ پر سرک کر ٹٹولتا ہوا کار سے اترا اور ہاک میرا داہنا بازو تھام کر مجھے ایک طرف لے چلا۔

راستے میں مجھے جا بجا وزنی فوجی جوتوں کی دھمک سنائی دی۔ لوگ ہمارے قریب سے آ جا رہے تھے لیکن ہمیں دیکھ کر کسی کی چال میں کوئی فرق نہیں آیا تھا اور نہ ہی کوئی ہاک سے مخاطب ہوا

تھا۔

ایک لمبی راہداری میں واقع ایک سمت کے دروازے میں داخل ہو کر پاک نے اچانک میرا بازو چھوڑ دیا اور بولا "اب آپ چاہیں تو عینک اتار سکتے ہیں سر!"

میں نے فوراً ہی عینک اتار دی۔ وہاں پہنچ کر میرا ارادہ احتجاج کرنے کا تھا لیکن اس وسیع و عریض ہال میں بیٹھے ہوئے سینئر فوجی افسران پر نگاہ پڑتے ہی مجھے سنجیدہ ہونا پڑ گیا۔

پاک کے علاوہ وہاں ایک کرنل اور دو میجر براجمان تھے۔ تینوں نے ہی نہایت گرمجوشی کے ساتھ میرا استقبال کیا۔ وہ تینوں میرے نام سے واقف تھے لیکن ان کے سینوں پر سے نام کی چپیاں غائب تھیں۔

میرے بیٹھ جانے کے بعد پاک نے کاؤنٹر پر ڈھول اتار کر مجھے پر شور فوجی سیلوٹ کیا اور کانفرنس ہال سے باہر چلا گیا۔ تینوں افسر خاموشی کے ساتھ اس کے باہر جانے کا انتظار کرتے رہے۔

"مجھے افسوس ہے مسٹر ذیشی کہ یہاں لائے جانے کے دوران تمہیں ضابطے کی کچھ ناگوار کارروائیوں سے گزرنا پڑا ہوگا لیکن ہم اپنے اصولوں سے ہٹ کر کچھ بھی نہیں کر سکتے۔" کرنل کے عہدے والے افسر نے اس قدر نرم اور شیریں انداز میں معذرت کی ابتدا کی کہ میں نے چاہا کہ اسے شرمندگی سے بچانے کے لئے دوبارہ وہ عینک اپنی آنکھوں پر چڑھا لوں۔

وہ بے چارہ کئی منٹ تک معذرت اور پھر میری دلجوئی کرتا رہا۔ اس دوران میں اپنی کہانی کو دوبارہ مجتمع کرتا رہا۔ حقیقت یہ تھی کہ میں راستے بھر اس بارے میں سوچتا آیا تھا اگر میں ان لوگوں کے سامنے کوئی بھی غیر محتاط لفظ استعمال کر بیٹھتا تو میرے لئے اسے نباہنا دشوار ہو سکتا تھا۔ مجھے کھل کر سامنے آنا پڑ گیا تھا اس لئے میں نے شی یا انٹے کی خریداری کا ذکر درمیان میں لائے بغیر اپنی کہانی نرواب کے اغوا تک ہی محدود رکھنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

"سب سے پہلے میں تم کو مبارکباد دیتا ہوں کہ تم نے کوٹ مندو میں صرف دو غنڈوں کو ہلاک کر کے ایک ایسی بڑی سازش بے نقاب کی ہے جس پر کافی دنوں سے کام کرنے کے باوجود ہمارے پاس کوئی ٹھوس ثبوت نہیں تھا۔" رسمی گفتگو کے اختتام پر کرنل نے کام کی بات شروع کر دی "ماسرکار ایک مدت سے مشتبہ افراد کی فہرست میں شامل تھا لیکن ہمیں اس کے حجرے کے نیچے سے شروع ہونے والی سرنگ کا علم نہیں تھا ہم ایک مدت سے کوٹ مندو سے جانے والے تمام راستوں کی خفیہ طور پر نگرانی کرا رہے ہیں۔ ہمارے ریکارڈ کے مطابق وہ پچھلے کئی ماہ سے ایک بار بھی کوٹ مندو سے باہر نہیں گیا تھا۔ دوسری طرف اس پر اندھا اعتقاد رکھنے والے ہزاروں معتقدین کا مسئلہ تھا لیکن تم نے یہ کام بہت خوش اسلوبی کے ساتھ پورا کیا ہے۔ ماسرکار کے حجرے کی تباہی اور سرنگ کی دریافت نے علاقے کے لوگوں کی آنکھیں کھول دی ہیں اور اب وہ پورا علاقہ فوج کے کنٹرول میں ہے۔"

"اجازت ہو تو ایک الجھتا ہوا سوال پوچھ لوں!" میں نے جھجکتے ہوئے کہا۔

"ضرور! قیمتی ارادے رکھنے والوں پر ہم کوئی پابندی عائد نہیں کر سکتے۔"

"اس قدر حساس سرحدی علاقے میں اتنی لمبی سرنگ کیسے وجود میں آ گئی۔ کیا یہ ہمارے نظام کی کسی خامی کی نشاندہی نہیں کرتا؟" میں نے بجھے تلے الفاظ میں سوال کیا۔

"اپنے مشن کی کامیابی کے لئے فوج نے کوٹ مندو کی خبروں کا بلیک آؤٹ کیا ہوا ہے اس لئے تم تفصیلات سے لاعلم ہو" ایک میجر نے جواب دیتے ہوئے کہا "فوج کی ایک ٹیم نے بند شدہ ملبے سے آگے سرنگ کے محفوظ حصے کا جائزہ لیا ہے اور اس نتیجے پر پہنچی ہے کہ وہ سرنگ کم از کم دو سو سال پرانی ہے جسے صاف کر کے قابل استعمال بنایا گیا ہے۔ سرحد پار اس سرنگ کے دوسرے سرے پر کالی دیوی کے ایک مندر کے کھنڈرات ابھی موجود ہیں۔ تاریخ سے پتا چلا ہے کہ کوٹ مندو میں کسی زمانے میں کالی کا ایک مندر ہوا کرتا تھا اور یہ زیر زمین سرنگ دونوں مندروں کو ایک دوسرے سے ملاتی تھی۔ کوٹ مندو والا مندر مٹی کا تھا جو امتداد زمانہ سے نیست و نابود ہو گیا مگر سرنگ اپنی جگہ پر قائم رہی۔ ماسرکار نے کوٹ مندو کی سرنگ کے دہانے کا سراغ لگا کر اس پر اپنا تخت اور پھر حجرہ تعمیر کرا لیا۔ صرف اسی سرنگ کی وجہ سے وہ کوٹ مندو میں رہ رہا تھا۔ اب اس امر میں کسی شبے کی گنجائش نہیں رہی کہ وہ سرحد پار کی کسی تنظیم کے لئے کام کر رہا تھا۔ ہم صرف یہ جاننا چاہتے ہیں کہ تمہاری معلومات کے کیا ذرائع ہیں اور تم ان لوگوں سے کیسے ٹکرا گئے؟"

"جہاں تک ذرائع کا تعلق ہے تو میں چاہوں گا کہ اسے نظر انداز کر دیا جائے۔ بہت سی باتیں مجھے چوروں اور ڈاکوؤں سے معلوم ہوئی ہیں۔ جو ماسرکار کے اشاروں پر ناچتے تھے۔ میرا خیال ہے کہ ان ذرائع سے جو کچھ اگلوانا ممکن تھا وہ میں معلوم کر چکا۔ انہیں چھیڑنے سے کچھ حاصل نہیں ہوگا۔"

"پوری کہانی مل جائے تو اس کی ضرورت نہیں رہے گی۔ کوٹ مندو آپریشن میں تمہارا کردار اس قدر نمایاں ہے کہ تمہاری کسی خواہش کو آسانی کے ساتھ مسترد نہیں کیا جا سکتا۔" میجر کے ہونٹوں پر ہلکی سی مسکراہٹ پھیل گئی۔

"جانو ماچھی نامی ایک بدنام ڈاکو نے مجھے ... تھا" میں نے پر خیال انداز میں اپنی کہانی ... بدنام طاقتوں کی خاک چھاننے کے بعد مجھے ...

سوال کیا۔

"ایک غیر آباد مکان میں اس پر تشدد کرنے کے بعد میں نے اسے ہلاک کر دیا تھا" میں نے ایمانداری کے ساتھ تیسرے قتل کا بھی اعتراف کر لیا۔ سائیں مراد کے انجام کے بارے میں انہوں نے کچھ نہیں پوچھا تھا۔

"اس نے تمہیں اور کیا بتایا تھا؟" اسی میجر نے اگلا سوال پوچھا۔

"ملا سرکار کو مال دار مقامی ہندوؤں سے بھاری مالی مدد ملتی ہے۔ وہ انہیں سنہرے خواب دکھاتا رہتا ہے کہ اس کے ملک کی بحریہ کسی بھی وقت کراچی کا محاصرہ کر کے دور تک اپنے فوجی اتار سکتی ہے۔ تخریب کار یہاں آ چکے ہیں۔ سرحدوں پر فوجیں تیار کھڑی ہیں۔ ان تینوں پر وہ ہر بار لاکھوں روپے سمیٹ کر لے جاتا ہے۔"

"ملا سرکار اپنے آدمیوں سے رابطہ کس طرح رکھتا ہے؟" اسی میجر نے پوچھا۔ وہ مجھ سے باتیں کرنے کے ساتھ ساتھ فائل پر نوٹ بھی لیتا جا رہا تھا۔ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ مجھ پر ان تینوں کی ہیبت طاری ہونے لگی تھی۔

"مجھے علم نہیں لیکن سنا گیا ہے کہ سارے تخریب کار اسی سے ہدایات لینے کے لئے کوٹ منڈو ہی جاتے تھے۔ علاقے کے لوگ سمجھتے تھے کہ وہ لوگ ملا سرکار کی تعلیمات سے متاثر ہو کر وہاں آتے ہیں۔"

ان تینوں نے معنی خیز نظروں سے ایک دوسرے کی طرف دیکھا پھر کرنل نے ہتھیلی کے سرے سے پیشانی کھجاتے ہوئے مجھ سے سوال کیا "تمہاری منگیتر کا کیا رہا؟"

"یہ قسمت کی عجیب ستم ظریفی ہے کہ میں اسے تلاش کرتا رہا۔ اس کی جستجو میں کوٹ منڈو تک گیا لیکن وہ کہیں نہ مل سکی لیکن پچھلی رات وہ خود بخود گھر لوٹ آئی۔"

"یہ کیسے ممکن ہے" دراز قامت میجر نے حیرت سے کہا۔

"ملا سرکار نے اسے قید خانے میں بے ہوش کیا تھا وہ دوبارہ ہوش میں آئی تو ایک ویرانہ میں پڑی ہوئی تھی خود کو سنبھال کر وہ بڑی مشکلوں سے کل رات گھر لوٹی ہے۔"

اس کا مطلب یہ ہوا کہ ملا سرکار تمہارے انتقام سے خوف زدہ ہو گیا ہے؟" فربہ اندام میجر نے براہ راست میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"مجھے ایسی خوش فہمی نہیں ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ملا سرکار نے میرے فلیٹ تک اس کا تعاقب کر کے میرا سراغ لگانے کی کوشش کی ہو" میں نے تشویش لہجے میں کہا "جب تک اس کو ٹھکانے نہ لگا دیا جائے مجھ کو ہوشیار رہنا ہوگا۔"

"اس خطرے کا سدباب کرنے کے لئے تم نے کیا بندوبست کیا ہے؟"

"وہ پیشہ ور سیکرٹ ایجنٹ ہے تو اپنے اصل [illegible] میرے پیچھے زیادہ وقت برباد نہیں کرے گا۔ [illegible] میرے مقابلے پر آئے گا کیونکہ وہ ایک مرتبہ [illegible] اپنا اصل کام جاری نہیں رکھ سکے گا۔ [illegible] کر سکتا ہے اور اس کے لئے میں ہر وقت تیار رہتا ہوں۔"

"تمہاری باتیں بہت خیال انگیز ہوتی ہیں" [illegible]

"ملا سرکار سے پہلے تمہارا کتنے سیکرٹ ایجنٹوں سے واسطہ [illegible]"

"کسی سے نہیں" میرے پاس جواب حاضر تھا [illegible] پر قیاس رکھ کر بچے بھی بہت سی باتیں سیکھ گئے ہیں۔"

"ملا سرکار کو موہن داس کی موت کا علم ہے؟" [illegible] قامت میجر نے پوچھا۔

"نہیں اسے شبہ ضرور ہو سکتا ہے کیونکہ موہن داس کئی دن سے غائب ہے۔ اس کی لاش کہیں سے برآمد ہو جاتی تو قصہ ختم ہو جاتا۔"

چند ثانیوں تک وہ تینوں سرگوشیوں میں مشورے کرتے رہے پھر کرنل بولا "تمہاری کوٹ منڈو گزاری کے بارے میں ہم نے اپنی رائے کا اظہار [illegible] وہاں تم نے دو آدمیوں کو ہلاک کیا تھا۔ تمہارے ہاتھ موہن داس کا ہوا۔ رانی پور سے خبر ملی ہے کہ کوٹ [illegible] ہوئے تم نے جانو ماچھی اور اس کے ساتھیوں کو [illegible] لگایا تھا۔ ڈاکوؤں کی زندہ یا مردہ گرفتاری پر انعام [illegible] تینوں بھی اچھے لوگ نہیں تھے لیکن قانون کی نظر میں [illegible] کہ انصاف اپنے ہاتھ میں لے لیا جائے۔ تمہارے [illegible] سلسلے میں فی الحال تمہیں رعایت دی جا رہی ہے۔ [illegible] کیٹ لی کو تلاش کرو اگر تم نے فرار یا بدلہ لینے کی کوشش کی تو تم مصائب میں مبتلا ہو جاؤ گے۔"

"لیکن میں اس کے بارے میں صرف [illegible] کر سکتا ہوں" میں نے کہا۔

"تعاون کی کوشش کرتے رہو اسے پکڑنا [illegible] ہے۔ اپنے گرد گھیرا تنگ ہو جانے کے بعد وہ [illegible] ہو سکتا ہے۔ تم نے اپنی کہانی میں ضرور [illegible] جیسے جھول ہیں۔ ہم ان تفصیلات کو [illegible] خبریں مل رہی ہیں کہ اسلحہ کسی بھی وقت آنے والا [illegible] پہلے ہم ملا سرکار یا بلیک کیٹ لی کو اپنی تحویل [illegible] یہ سازش ناکام ہو جائے" کرنل کا لہجہ [illegible]

"اسلحہ نہیں آئے گا" میرے [illegible] تینوں کو چونکا دیا "بلیک کیٹ لی جس کے [illegible] ہے وہ میرا گھڑا ہوا شوشہ ہے۔ اس سے [illegible] لیکن یہ یقین رکھیں کہ وقت آنے پر [illegible] سکے گی اب بات صرف اسے پکڑنے کی ہے۔"

رابطے سے سوداگروں سے تمہارا کیا تعلق ہے؟" فربہ
اندام نے پوچھا۔
"کچھ بھی نہیں" میں نے مضبوط لہجے میں کہا "یہ ایسا ہی
ہے کہ آپ کسی کے سامنے مجھے جرنیل بنا دیں حالانکہ میں وہی
...جا نہیں چل سکتا۔ ملا سرکار کو میں نے اپنے لئے
...سمجھ لیا ہے اسی لئے میں ہر محاذ پر اس سے لڑ رہا ہوں۔
...فارغ ہونے کے بعد وہ مقصد رہا میرا وجدان میری
...آ رہا ہے۔"
"تمہارے دعووں کی بنیاد پر ہم اپنا کام نہیں روک سکتے۔
معلوم ہے کہ سامنے کی کھاڑیوں میں کشتیاں کہاں تک جا سکتی
...صورت پیش آنے پر وہاں ہر طرف تباہی کا راج ہوگا۔"
"مجھے چند آدمی مل جائیں تو میں ایک چوہے دان تیار
...ہیں" ان لوگوں کی گفتگو سے مجھے ایک بار پھر حوصلہ ملنے
...بازی کے دوران مجھے یوں لگ رہا تھا جیسے وہ مجھے
...بالکل تسلیم کر رہے ہوں۔
"...عمل کر کے تم کیا کرنا چاہتے ہو؟" کرنل نے تجسس آمیز
...پوچھا۔
"جس مکان میں مومن داس کی لاش سڑ رہی ہے وہ بھی
...ہے زیر استعمال رہا ہے۔ یہ بات بلیک کیٹ ٹی کے علم
...ہے۔ اسے میرے فلیٹ کا علم ہو بھی جائے تو وہ یہ جانتا
...فلیٹ میں کسی کو قید رکھنا ناممکن ہے۔ مومن داس کی
...سے کسی بھی وقت اس مکان کا سراغ لگا سکتا ہے۔ کوشش
...بھی کارروائی کے بعد اسے یقین ہو چکا ہوگا کہ مومن
...ہاتھ لگ چکا ہے۔ اس مکان کی نگرانی کرائی جائے تو
...ہاتھ آ سکتا ہے۔"
"...نگرانی کے ساتھ ہی میں اپنے آدمیوں کو چاروں کا راشن
...دکھا سکتا ہوں" کرنل نے کہا "کامیابی کی امید نظر
...بھی کارروائی کی جا سکتی ہے لیکن اندھیرے میں تیر
...جا سکتے۔"
"اس مکان کا پتا بتا دو۔ ہم چاروں کے لئے اس کی مکمل
...کرا لیں گے" فربہ اندام میجر نے کہا۔
...اسے مکان کا نمبر وغیرہ تو معلوم نہیں تھا اس لئے میں
...نقشہ سمجھانے میں مصروف ہو گیا۔
"...فوری طور پر ٹیم روانہ کرو" کرنل نے میرے ناشخ...
...فربہ اندام میجر سے کہا اور وہ یس سر کہہ کر فوراً ہی
...کمرے سے چلا گیا۔
"کیا میں یہ جان سکتا ہوں کہ اس وقت میں فوج کے کس
...ہوں؟"
...سن کر کرنل دل کھول کر ہنسا اور خاصی دیر تک
...بعد بولا "ہمارا فوج سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ ہماری

وردیاں فوجی نہیں بلکہ فوج جیسی ہیں۔ ان سے دھوکا مت کھاؤ۔ تمہارے اطمینان کے لئے بس اتنا ہی کافی ہے کہ تم وطن دوست قوتوں کے ساتھ ہو۔ ہمارے بارے میں زیادہ تجسس میں مبتلا ہو کر تم خود کو پریشان کرو گے۔"

"آپ لوگوں سے میرے رابطے کی کیا صورت رہے گی؟" میں نے پوچھا۔

"اس کی ضرورت ہی پیش نہیں آئے گی۔ ہمارا کوئی نہ کوئی آدمی ہر وقت تمہارے قریب رہے گا۔"

"اور آپ لوگوں کے نام؟" میں ان کے مقابلے میں خود کو بہت کمتر محسوس کر رہا تھا۔

"یہی مجھ سے سوال نہ کرو مسٹر ڈیزی!" کرنل نے مشفقانہ انداز میں کہا "نام بتانا ہوتے تو تعارف کے وقت ہی بتا دیئے جاتے۔ بس یہ یاد رکھو کہ تم فالکن ہو اور تم سے ہاک کے حوالے سے ملنے والا ہر آدمی ہمارا کارکن ہوگا۔"

اسی وقت دیگر لوازم کے ساتھ چائے آ گئی۔ فربہ اندام میجر مسلسل لا رہا تھا۔ میں نے ان دونوں کے ساتھ چائے پی تو مجھے یقین نہیں تھا کہ وہاں سے آسانی کے ساتھ میری گلو خلاصی ہو سکے گی۔

اس ملاقات میں میرے ذہن سے ایک بہت بڑا بوجھ ہٹ گیا تھا۔ جب سے میں نے کوٹ مندو میں ملا سرکار کے حجرے کے نیچے سرنگ دیکھی تھی یہ خیال مجھے بار بار ڈس رہا تھا کہ سرحد کے قریب حساس ترین علاقے میں ایک کئی میل لمبی پختہ سرنگ تیار ہو گئی تھی اور ہمارے لوگوں کو کانوں کان بھی اس کا پتا نہیں چلا سکا تھا۔ میجر کی وضاحت نے مجھے اس ندامت آمیز احساس سے نجات دلا دی تھی۔

چائے ختم ہونے کے بعد دراز قد میجر نے ہاک کو کچھ ہدایات دیں اور چند ہی لمحوں میں مجھے وہاں تک لانے والا شخص دوبارہ وہاں آ موجود ہوا۔

"اچھا مسٹر ڈیزی! امید ہے کہ اب کسی اچھی خبر کے ساتھ ہماری ملاقات ہوگی" کرنل نے مصافحے کے لئے ہاتھ بڑھا دیا۔

ان دونوں سے فارغ ہوتے ہی ہاک نے میری آنکھوں پر دوبارہ وہ اندھی عینک منڈھ دی۔

"آئندہ کے لئے اس عینک سے نجات مل سکے تو میں شکر گزار ہوں گا" دروازے سے نکلنے سے پہلے میں نے کہا۔

"مشکل ہے" کرنل کی آواز ابھری "بعض مجبوریوں کو ناپسندیدہ خواہش کے باوجود بھی قبول کرنا پڑتا ہے۔"

میں ہاک کے ساتھ کانفرنس ہال کے دروازے سے نکل کر پختہ راہداری میں گھوم گیا۔

واپسی کا سفر صرف اس اعتبار سے مختلف تھا کہ راستے بھر ہم دونوں خاموش رہے۔ مجھے ہاک کے اختیارات کا اندازہ ہو چکا

تھا اس لئے اس سے کوئی شکوہ کرنا ہی بے سود تھا۔

فلیٹ پہنچنے سے چند منٹ پہلے ہاک نے اندھی عینک میری آنکھوں سے اتار کر اگلی سیٹ پر ڈال دی اور پورے ادب و احترام کے ساتھ مجھے فلیٹ کے قریب اتار کر واپس لوٹ گیا۔

فلیٹ میں خاصی رونق تھی بلکہ جشن کا سا سماں بندھا ہوا تھا کیونکہ جہانگیر ویرا کے کھانے کے لئے دنیا جہان کے لوازمات خرید کر لایا تھا اور وہ سب شدت کے ساتھ میرا انتظار کر رہے تھے۔

"کہاں چلے گئے تھے غزالہ کو چھوڑ کر؟" مجھے دیکھتے ہی جہانگیر نے چیخ کر سوال کیا۔

"آہا! ایسا معلوم ہو رہا ہے جیسے میں تمہارا ہی دست بھائی ہونے والا ہوں" میں نے جہانگیر کی تھوڑی کو چھو کر مسخرے لہجے میں کہا۔ میرے تبصرے پر سب ہی ہنس پڑے اور جہانگیر شرمندہ ہو کر رہ گیا۔

"آخر کس کام سے گئے تھے؟" میری خوش گفتاری اس موضوع کو وہیں ختم نہ کرا سکی اور ویرا مجھ سے الجھ گئی "غزالہ کی واپسی کے موقع پر تم کن خرافات میں الجھے ہوئے ہو؟"

اس کے تیور سے اندازہ ہو رہا تھا کہ وہ میری غیر حاضری کے بارے میں سلطان شاہ سے کوئی تسلی بخش جواب نہ ملنے پر چراغ پا ہو رہی تھی اور مجھ پر اپنی دھونس جمانا چاہ رہی تھی۔

"غزالہ کہیں بھاگی نہیں جا رہی ہے جو میں دن رات اس کے چرنوں میں بیٹھا مالا جپتا رہوں" میں نے ویرا کو خاموش کرانے کے لئے تلخ لہجے میں کہا "لاہور سے میرا ایک رشتے دار آیا تھا۔ میں اسے یہاں سے ٹال کر باہر لے گیا تھا۔"

"لیکن سلطان شاہ تو کچھ اور بتا رہا تھا" ویرا آسانی سے قابو میں آنے والی نہیں تھی۔

"بیرا اسی سے پوچھو۔ میں اس کے کسی جھوٹ کا ذمے دار نہیں ہوں۔"

"میں نے یہی تو کہا تھا کہ کسی کے ساتھ گئے ہیں سے آئیں گے۔"

"اور میرا خیال ہے میں اپنی توقع سے کہیں پہلے اسے چلتے میں کامیاب ہو گیا۔"

تکرار ختم کرنے کے لئے میں باتھ روم تک گیا تھا کہ سلطان شاہ بھی لپک کر میرے ساتھ خواب گاہ میں آ گیا اور سرگوشیانہ لہجے میں بولا "سیٹھ کا تین بار فون آ چکا ہے۔"

"اسے کیا تکلیف ہے" میں نے اس پر آنکھیں نکالتے ہوئے پوچھا۔

"بیرا اسی سے پوچھ لینا۔ دو مرتبہ ویرا نے فون اٹھایا تو سیٹھ نے نسوانی آواز سن کر کچھ کہے بغیر سلسلہ منقطع کر دیا۔ تیسری بار میں نے فون اٹھایا تو اس سے بات ہوئی تھی۔"

"کیا کہہ رہا تھا؟" میں نے باتھ روم کے دروازے پر رک کر سوال کیا۔

"کسی بہت ضروری مسئلے پر تم سے فوراً ملنا

"ٹھیک ہے جا میں اسے دیکھ لوں گا"

باتھ روم میں داخل ہوا ہی تھا کہ ویرا وہاں

"اب یہاں کیا راز و نیاز ہو رہے ہیں؟" رکھتے ہوئے اس نے آنکھیں مٹکاتے ہوئے سوال کیا۔

"تم نے تو بد گمانی کی انتہا کر دی ہے" کرنے کی اجازت بھی نہیں ہے؟"

"کیا اب سلطان شاہ کے بغیر تمہارا پیشاب بھی سکتا؟"

"لاحول ولا قوۃ" سلطان شاہ برا سا منہ بنا کر کتنا زبان ہے تمہاری۔"

"باہر جا کر غزالہ کے ساتھ میز لگواؤ!" ویرا نے نکال کر سلطان شاہ سے کہا پھر دھیمی آواز میں مجھ سے

"مجھے محسوس ہو رہا ہے کہ تم نے کوئی اور چکر بھی چلا رکھا

"تمہارے وہم کا میرے پاس کوئی علاج نہیں ہے" زچ ہو کر کہا۔

"تمہارے پیچھے پراسرار فون کالز بھی آتی رہیں مرتبہ میری آواز سنتے ہی دوسری طرف سے لائن کٹ مجھے سچ سچ بتاؤ کہ یہاں کیا کھیل ہو رہا ہے ورنہ تمہارے پیچھے لگا دوں گی۔"

میں اسے گھورتا ہوا باتھ روم میں گھس گیا جانے کی کوئی حاجت نہیں تھی۔

کھانے کی میز پر ایک مرتبہ پھر سب خوشگوار موڈ

"اب بتاؤ کہ تم دونوں شادی کا ارادہ کب نے کھانوں سے انصاف کرتے ہوئے سوال کیا۔

"میرے خیال کے وہ مرحلہ کسی وقت بھی طے ہو جہانگیر نے بزرگانہ انداز میں مداخلت کر کے میری کر دی "ابھی تمہیں اس مبارک موقع کے لئے کرنا ہو گا۔"

"کیوں؟ کیا تم کوئی شبھ گھڑی نکال کر آئے ہو کب سے ہو گئے؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"دلدار آغا کی موت کو ابھی ایک ہی ہیں" جہانگیر نے بتایا۔

"دلدار کی موت سے زینی کا کیا تعلق؟" ویرا شرط ناقابل فہم ثابت ہوئی۔

"لڑکی وہی ہے نا! ہمارے یہاں پہلے شوہر کی پہلے دوسری شادی نہیں کرتیں۔"

"دنیا نکلنے کی شرط ہے تو میں آج ہی اس کی بھر دوں گی۔"

حالت میں کسی بہت بڑے ڈی آئی جی کے منہ پر تھوک دیا تھا۔ ادھر ان کی آمد و رفت بند ہے۔ چیف کو ان سب تباہیوں کی ذرا بھی فکر نہیں ہے۔ پرسوں سے سپرزان مدار فون کر رہا ہے۔ وہ تمہارے بارے میں بھی پوچھتا ہے۔ چیف نے ہر بار یہی کہا ہے کہ تم اوپر جا چکے ہو۔ اس نے سپرزان سے تمہاری چھٹی کا کوئی ذکر نہیں کیا۔ وہ حالات کو کسی خاص رخ پر لے جانا چاہ رہا ہے۔"

"جو محسوس کر رہے ہو وہ بے دھڑک ہو کر بتا ڈالو!" میں نے اس کی حوصلہ افزائی کی۔

"دیکھو یہ میری اور تمہاری ذاتی بات ہے۔ کسی کو اس کی ہوا بھی نہیں لگنی چاہئے۔"

"تم بے فکر رہو تمہارا نام کبھی بھی درمیان میں نہیں آنے پائے گا۔"

"وہ سپرزان کو ایسا تاثر دے رہا ہے جیسے تم ہی روپوش ہو کر ہم پر یہ تباہیاں لا رہے ہو۔ اس نے سپرزان کو کلب تبل ہونے کی خبر تو دے دی لیکن یہ نہیں بتایا کہ وہ کارروائی شرجان کی بدتمیزی کی وجہ سے ہوئی ہے۔ وہ مجھ سے بھی تمہارے بارے میں ریکی سے سوال کرتا ہے۔ جب سے جرمن پولیس کے ریکارڈ میں اس کی موت کا مصدقہ اندراج ہوا ہے۔ اس کے تیور بدل گئے ہیں اور شاید وہ تم کو اپنے اقتدار کے لئے خطرہ سمجھنے لگا ہے۔"

"اگر حالات یوں ہی چلتے رہے تو کیا ہو گا؟" میں نے بے پروائی سے سوال کیا۔

"کیا تمہیں واقعی اندازہ نہیں کہ کیا ہو گا؟" سینڈو کی آواز خوف اور حیرت سے کانپ رہی تھی۔

"میں تمہاری زبان سے سننا چاہتا ہوں" اس بار میں نے سنجیدہ لہجے میں کہا۔

"مافیا کے غداروں کی سزا موت ہے اور وہ اپنی زبان سے تم پر کوئی براہ راست الزام عائد کئے بغیر تمہیں غدار قرار دلانا چاہتا ہے تاکہ تمہارا کانٹا ہمیشہ کے لئے اس کی راہ سے دور ہو جائے۔"

"اس طرح تو مجھے ہوشیار کر کے تم بھی غداری کے مرتکب ہو رہے ہو۔"

"میں اچھی طرح جانتا ہوں، اس لئے میں نے تم سے راز داری کا وعدہ لیا تھا۔"

"لیکن یہ فیصلہ چیف تو نہیں کر سکے گا" میں نے پروثوق لہجے میں کہا۔

"کم از کم تمہارے بارے میں اب ایسا کوئی فیصلہ کرنے کا اختیار نہیں ہے۔ ایک بار چیف بن جانے کے بعد تم بھی اسی کے درجے میں شامل ہو گئے ہو۔ تمہارا فیصلہ سپرزان ہی کر سکے گا۔"

"فکر نہ کرو، سپرزان آئے گا تو دیکھ لیا جائے گا" میں نے کہا۔

"میں تمہیں یہی تو بتانا چاہ رہا تھا کہ سپرزان کل شام کراچی آ رہا ہے۔ اس موقع پر اگر تم نے اس سے مل کر اپنی صفائی نہ کی تو وہ تمہارے مقدر پر مہر لگا کر چلا جائے گا اور چیف سے پہلے مجھے بھی تم پر ہتھیار اٹھانا پڑیں گے۔"

"اوہ! تو اسی لئے تم اتنے مضطرب تھے" سینڈو کے انکشاف نے مجھے واقعی پریشان کر دیا۔

"عام حالات میں میں ہرگز بھی تمہارے نمبر پر فون نہ کرتا۔ مجھے آج صبح ہی سپرزان کی آمد کی اطلاع ملی ہے۔ تمہارے پاس وقت بہت کم ہے۔ تم نے اس خطرے کا توڑ نہ کیا تو چیف سپرزان کی اجازت حاصل کر کے شہر کے سارے قاتلوں کو تمہارے پیچھے لگا دے گا۔ تم زیادہ دنوں تک اس یلغار کے سامنے نہیں ٹک سکو گے۔"

"میں تمہارا احسان مند ہوں سینڈو! اگر میں اس بار بھی جیوانی کا راز جاننے میں کامیاب ہو گیا تو میں بھی تمہیں نہال کر دوں گا۔ میں آج ہی اس کا کوئی بندوبست کرتا ہوں۔"

سیٹھ حبیب جیوانی کے عزائم کے بارے میں وہ اطلاع میرے لئے بہت سنسنی خیز اور بروقت تھی۔

سلطان سے میں نے یہ جاننا چاہا کہ فون پر سیٹھ حبیب کے بارے میں سینڈو سے میری کیا بات ہوئی تھی لیکن میں کوئی تفصیل بتانے کے بجائے صرف یہ کہہ کر ٹال دیا کہ وہ طویل غیر حاضری سے ناجائز فائدہ اٹھانے کے موڈ میں تھا۔ میں اسے اپنی جانب سے ابھی کوئی رعایت یا ڈھیل دینے کے موڈ میں نہیں تھا۔

میرے پاس سیٹھ حبیب جیوانی کے گھر کا نمبر موجود تھا۔ اس نے روپوشی اختیار کرنے سے قبل مجھے دیا تھا۔ اس وقت تخت بدنامی میں آیا ہوا تھا اور میرے ساتھ اس کے مراسم اچھے تھے۔ اسی لئے اس نے مجھے فون نمبر دینے کے ساتھ کوڈ بھی بتا دیا تھا جسے دہرانے پر اس کی بیوی اسے فون پر لاتی تھی۔

گو مجھے وہ کوڈ یاد نہیں رہا تھا لیکن مجھے یقین تھا کہ میں اس سے بات کرنے میں کامیاب ہو جاؤں گا۔

دوسری طرف سے پہلی ہی گھنٹی پر ریسیور اٹھا لیا گیا۔ میں نے سیٹھ حبیب جیوانی کی آواز پہچان لی۔

"ہیلو چیف! میں ڈی بول رہا ہوں" میں نے نقاہت آواز میں کہا۔

"اوہ! کیسے ہو تم؟" حبیب کا لہجہ رکی تھا۔ اس میں وہ گرمجوشی مفقود تھی جو میں نے اس سے چھٹی کی اجازت لیتے محسوس کی تھی۔ "چھٹی کیسے گزر رہی ہے تمہاری؟"

اگر میری طرف سے اس کا ذہن صاف ہوتا اور اس کے ارادے نیک ہوتے تو اسے میری آواز سنتے ہی مضطرب ہو جانا چاہئے تھا۔ ان دنوں مافیا جس عذاب سے گزر رہی تھی"

یہاں تک میرا اور سیٹھ حبیب جیوانی کا تعلق تھا مطلب بھی تھا۔

اس سے گفتگو کرنے کے بعد میرے ذہن میں اس کی پوزیشن بھی خوش فہمی باقی نہیں رہی تھی۔ سیٹھ کے مطابق وہ واقعی مجھے اپنی راہ سے ہٹانے کا ایک سفاکانہ چاہتا تھا۔

نہیں آسانی کے ساتھ مار ڈالنے کا بھی سے قائل ہی

مافیا میں رہتا ہے تو میرا آزادانہ فیصلہ ہوتا۔ سیٹھ جیوانی کو یہ حق یا اختیار حاصل نہیں تھا کہ وہ اپنی سہولت کے لیے مجھے دودھ میں پڑی ہوئی مکھی کی طرح باہر نکال پھینکتا۔

ہوئے مصنوعی ہمدردی جتا کر مجھے پوری طرح صحت یاب ہونے تک حویلیاں ہی میں رکا رہنے کا مشورہ دے رہا تھا تاکہ میری غیر حاضری میں میری طرف سے شیرزان کے کان بھر کر اسے میرے خلاف کوئی بڑا اور سخت فیصلہ کرنے پر اکسا سکے لیکن وہ اس بات سے بے خبر تھا کہ میں کراچی ہی میں "اس سے قریب موجود تھا اور اپنی کسی شعوری کوشش کے بغیر سیٹھ کی بات معلوم کرنے میں کامیاب ہو گیا تھا۔

سلطان نے مجھے اپنے ذہنی خدشات سے آگاہ کیا تھا وہ حرف بحرف درست نظر آ رہے تھے اور یہ بھی یقینی تھا کہ سیرزان اگلے دن کراچی پہنچنے والا تھا۔ سیٹھ حبیب نے اس کی آمد کے بارے میں مجھے معمولی ترین اشارہ بھی نہیں دیا تھا جس کا مطلب تھا کہ وہ ملاقات کے بغیر سیرزان سے ملنا اور اسے میری طرف سے بدظن کرنا چاہ رہا تھا۔

اس لئے میری کھوپڑی میں ایک چھناکا سا ہوا۔ سیرزان مافیا کا اہم ترین عہدے دار تھا اور بڑی سطح کے معاملات میں اس کا دخل انداز ہونا قرین قیاس نہیں تھا۔ مافیا میں اس کی وہی حیثیت تھی جو ٹی میں جی لائیڈ کی تھی بلکہ شاید اس سے بھی کچھ زیادہ۔ میرے لئے یہ سمجھنا ممکن نہیں تھا کہ کراچی میں کی کلب کی تباہی ہو جانے اور کاروبار ٹھپ ہو جانے سے شیرزان اس قدر پریشان ہو گیا ہو کہ اس نے کراچی کی طرف دوڑ لگانے کا فیصلہ کر لیا ہو۔ لیکن سیرزان کا اپنا مقام تھا۔ حقیقی معنوں میں وہ مافیا کا ذہن تھا جو اپنے ہیڈ کوارٹرز میں بیٹھ کر عالمی جرائم کی دوڑ میں شامل تھا۔ ہر مقامی مافیا اپنے معاملات میں خود مختار ہوتی تھی مگر خلاف قانون اختلاف کی صورت میں اسے اپنی سالانہ آمدنی کا کچھ حصہ سیرزان کے حوالے کرنا پڑتا تھا جس کے جواب میں مافیا کے مقامی نمائندوں کی مختصر اور خفیہ ٹیم اپنے وسائل کے ساتھ مافیا کو تحفظ فراہم کرتی تھی۔ ایسے مقامی نمائندے بھی اختیارات کے استعمال کے لئے براہ راست سیرزان کو جواب دہ نہیں ہوتے تھے بلکہ پاکستان کی حد تک ان کی رسائی

ڈان تھری تک تھی۔ اس سے اوپر کے معاملات ڈان تھری خود ہی سیرزان سے طے کرتا تھا۔

اس لئے سیرزان کی آمد کا معاملہ مشکوک نظر آنے لگا۔ میرا خیال تھا کہ جوش و جذبات کی وجہ سے "اس بارے میں سیٹھ کو کوئی غلط فہمی ہوئی تھی۔ اگر اگلے روز مافیا کا کوئی بڑا آنے ہی والا تھا تو وہ میری دانست میں صرف اور صرف ڈان تھری ہو سکتا تھا جس نے بذات خود مجھے مافیا میں شمولیت پر آمادہ کیا تھا۔

"ہو سکتا ہے کہ سیرزان ہی کراچی آ رہا ہو۔" سلطان شاہ نے میری رائے سے اختلاف کیا تھا۔

"یہ ایسا ہی معلوم ہوتا ہے جیسے چیونٹی کو مارنے کے لئے ہاتھی کو باہر نکالا جائے۔"

"لیکن تم چیونٹی تو نہیں ہو۔ تمہارے بارے میں ٹی کے ساتھ ہی مافیا والے بھی فکر مند رہنے لگے ہیں۔"

میں چونک پڑا اور بولا "تمہارا مطلب ہے کہ سیرزان میری وجہ سے آ رہا ہے؟"

"تم یہ کیوں بھول رہے ہو کہ وہ تمہیں یورپ میں طلب کرنے کا ارادہ رکھتا تھا۔"

سلطان شاہ کا وہ نکتہ خیال آفریں تھا "تم درست کہہ رہے ہو۔ مگر میری طلبی کا تعلق ٹی اور مافیا کے درمیان صلح سے تھا۔ یورپ میں شیرزان "جی لائیڈ سے ملاقات کے موقع پر مجھے طلب کرنا چاہتا تھا۔ یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ مجھ سے ملنے کے لئے یہاں دوڑا چلا آئے۔ نہیں' یہ ممکن نظر نہیں آتا۔"

"اس معاملے پر دوسرے زاویے سے غور کرو گے تو بات تمہاری سمجھ میں آ جائے گی" وہ ہار ماننے پر آمادہ نہیں تھا "سیرزان تم کو یورپ بلانا چاہتا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ اس نے جی لائیڈ سے ملاقات کا کوئی پروگرام طے کر لیا ہو۔ تم خود ہی اعتراف کر چکے ہو کہ ٹی سے اپنے اختلافات ختم کرنے کے لئے شیرزان تم کو قربانی کا بکرا بنا سکتا ہے۔ اس نے تمہاری طلبی کے لئے کراچی بیورو سے رابطہ کیا تو یہاں سے تمہاری گمشدگی کی خبر سنائی گئی۔ وہ بار بار رابطہ کرتا رہا اور حبیب جیوانی ایک سوچی سمجھی سازش کے تحت مسلسل ایک ہی کہانی دہراتا رہا۔ سیرزان ٹی کے سربراہ جی لائیڈ سے ملاقات کے موقع پر تمہاری بھینٹ دینے کا فیصلہ کر چکا تھا۔ اس لئے ملاقات کا وقت قریب آنے کے ساتھ ساتھ اس کی بے چینی بڑھتی چلی گئی۔ دوسری طرف جیوانی نے بار بار اسے یہی کہا ہو گا کہ وہ اپنے تمام وسائل بروئے کار لانے کے باوجود تمہارا سراغ لگانے میں ناکام رہا ہے۔ اس لئے آخری چارۂ کار کے طور پر وہ خود یہاں آنے پر مجبور ہو گیا ہے۔ جیوانی کی حکمت عملی کی وجہ سے اس کے صبر کا پیمانہ لبریز ہو چکا ہے۔ وہ یہاں آئے گا اور جیوانی کی فرضی کہانیاں سن کر تمہارے خلاف فیصلہ صادر کر دے گا۔ وہ تمہیں زندہ یا مردہ ہر حالت میں اپنی ترنگ

میں دیکھنا چاہے گا۔ سیٹھ حبیب نیوانی نے تمھیں موقع دیا تو
تم نائیلہ سے ملاقات کے موقع پر یزدان پر یہ دعویٰ کر سکو گے کہ تم
سے قبیح گناہ کے اظہار میں اس نے خود تمہارا مقصد جڑ سے اکھاڑ
پھینکا ہے۔۔۔"

میں نے بے تابانہ انداز میں اس کی بات کاٹ دی "اب اگر تم
جو کچھ کہنا چاہ رہے ہو وہ میری سمجھ میں آ گیا ہے۔ اندر کے
حالات سے ناواقف ہونے کی بنا پر ہم اس وقت کوئی صحیح اندازہ
قائم کرنے سے قاصر ہیں۔ ہماری حالت ریل میں سفر کرتے ہوئے
اس تنہا مسافر کی سی ہے جو رات کے اندھیرے میں ریل کے
آہنی پہیوں کی سپاٹ آواز پر کان دھرتا ہے تو اسے چھکا چھک کی
آواز سے ہر بار ایک نیا ترنم آہنگ ابھرتا ہوا محسوس ہوتا ہے۔ ...
ہے۔ یزدان آئے یا نائلہ آئے میں نے یہ فیصلہ کر لیا ہے
کہ میں اس سے مل کر اپنی پوزیشن کی وضاحت ضرور کروں گا۔"

"ان دونوں میں سے کسی سے بھی ملتے ہوئے تمھیں محتاط
رہنا ہوگا۔ یقین نہیں کہا جا سکتا کہ جب تم یزدان یا نائلہ
تک پہنچنے میں کامیاب ہو اس وقت تک نیوانی اس کے ذہن میں
کتنا زہر پھیلا چکا ہوگا۔"

"اسی لئے میں سب سے پہلے حبیب نیوانی کی زہر کی پوٹلی
نکال دینا چاہتا ہوں۔"

سلطان شاہ بغور دیکھنے والے انداز میں میرا چہرہ تکنے لگا۔

"سیٹھ حبیب نیوانی کو اپنی بیوی اور بیٹے سے بہت زیادہ پیار
ہے۔ ان دونوں میں سے کسی ایک کو بھی اغوا کر لیا جائے تو وہ وقتی
طور پر اپنی ساری ذہنی صلاحیتیں کھو بیٹھے گا۔"

"اوہ! میں سمجھ رہا تھا کہ تم اغوا برائے تاوان کے چکر میں پڑ
گئے ہو۔"

"ہم تاوان لے کر کیا کریں گے؟ مسافی کے پاس ہمارے
لاکھوں ڈالر پڑے ہوئے سڑ رہے ہیں۔ میرا مقصد صرف اتنا ہے
کہ اغوا کئے گئے کسی فرد کی موجودگی میں سیٹھ حبیب نیوانی اپنے
سازشی ذہن سے کام نہ لے سکے۔"

سیٹھ حبیب نیوانی اپنی روپوشی کے دنوں میں بھی اپنی بیوی
کے ساتھ رہ رہا تھا۔ اپنی موجودگی کا راز قانون کی نظروں سے
چھپائے رکھنے کے لئے اس نے اپنے بیٹے کو ہاسٹل میں داخل
کرا دیا تھا۔ اگر وہ اپنے معصوم بیٹے پر اپنی اصلیت کا راز فاش نہ
کرتا تو وہ بچہ اپنی ماں کو ایک اجنبی کے ساتھ بے تکلفانہ انداز
میں زندگی گزارتا دیکھ کر اس کے کردار کے بارے میں بدترین
شبہات میں مبتلا ہو سکتا تھا اور اگر سیٹھ حبیب نیوانی اسے اپنی
اصلیت سے آگاہ کر دیتا تو کبھی بھی وہ بچہ اپنے باپ کی موجودگی
کا راز قانون تک پہنچانے کا ذریعہ بن سکتا تھا۔ جس کے نتیجے میں
سیٹھ حبیب نیوانی کو کراچی سے گرفتار کر کے جرمن حکام کے
حوالے کیا جا سکتا تھا۔

وہ سب مجھے معلوم تھا لیکن میں نے بچے کے بارے میں سوچا نہ
تھا اور نہ ہی مجھے یہ معلوم تھا کہ وہ ملک کے کس علاقے
میں قیام پذیر تھا۔ ویسے بھی میرے ضمیر کو یہ گوارا نہ تھا کہ
سیٹھ حبیب نیوانی سے اس کی کسی مجرمانہ سازش کا انتقام لینے
کے لئے اس کے بچے کو کسی ایسے ذہنی صدمے سے دوچار
کیا جائے کہ وہ زندگی بھر اس کے اثرات سے چھٹکارا پانے میں
کامیاب نہ ہو سکے۔

ایسی صورت میں میرے سامنے حبیب نیوانی کی بیوی رہ
جاتی تھی جو اپنے کردار کے لحاظ سے مہر و وفا اور خلوص و محبت
کا ایک مثالی مشرقی شاہکار تھی۔

اس کا شوہر جرمنی کی جیل سے بھاگا ہوا ایک سزا یافتہ
تھا جو قانون کو مطلوب تھا۔ جب تک جرمنی میں اس کے
ہم شکل کی موت کے بعد تمام دستاویزات میں سیٹھ حبیب نیوانی
کو مردہ قرار نہیں دیا گیا اس وقت تک ہر لمحے اس کی گرفتاری
اور رسوائی کا دھڑکا موجود تھا۔ ان بدترین ایام میں اس بیوی
نے تمام تر خطرات اور رسوائی مول لیتے ہوئے اپنے شوہر کو
آن اپنی مخلصانہ رفاقت مہیا کی تھی۔

جرمنی میں سیٹھ حبیب نیوانی کی گرفتاری اور سزا یابی کے بعد
وہ ایک خانہ دار عورت کی طرح صبر و شکر کے ساتھ اپنے
عزیزوں کے ساتھ رہتی تھی۔ حبیب نیوانی نے اپنے وطن واپسی
سے جرمنی کی جیل سے فرار ہونے کے بعد پاکستان پہنچ کر
صرف اپنی بیوی ہی سے رابطہ کیا تھا۔ قانون کے خوف سے
اس نے اپنے ماں باپ تک کو اپنی آمد کی ہوا نہیں لگنے دی تھی۔
جانتا تھا کہ ان بدترین حالات میں صرف اس کی بیوی ہی اسے
فراہم کر سکتی تھی۔

اپنے شوہر کی ضروریات کا اندازہ لگاتے ہی اس عورت نے
ایک دم اپنی کینچلی بدل لی۔ ایک منصوبے کے تحت اپنے بیٹے کو
ہاسٹل میں داخل کرایا اور اپنے سسرال والوں سے ملنا جلنا
کم کر کے تنہائی اختیار کر لی۔ جب اس نے گھر چھوڑ کر
تنہا ایک فلیٹ میں رہنا شروع کیا تو اس کے خلاف الزامات کا
ایک طوفان اٹھ کھڑا ہوا۔ اس کے اپنے پرائے سب اس
خیال پر متفق تھے کہ وہ اپنے شوہر کی سزا یابی سے مایوس
ہو کر اپنے نفس کے سامنے ہتھیار ڈال چکی تھی اور اپنے
آشنا کے اشارے پر سب سے الگ ہو کے رہنے لگی تھی۔

اپنے شوہر کی مدد اور تحفظ کی خاطر اس نے وہ تمام الزامات
خندہ پیشانی کے ساتھ برداشت کر لئے۔ بدترین طعنے بھی
اس کے ارادوں کو نہ بدل سکے۔ پھر جب حبیب نیوانی نے حلیہ
بدل کر فلیٹ میں اپنی بیوی کے ساتھ رہنا شروع کیا تو بیوی کی
بھی چاندی ہو گئی۔ سسرال والے تو درکنار، خود اس کے
بھائیوں نے اس کے منہ پر تھوکنے سے بھی انکار کر دیا تھا۔

…ان والی وہ عورت چند ہی دنوں میں سنگین سوشل بائیکاٹ کا
…ار ہو گئی۔
ایسے نامساعد حالات کا سامنا کرنا آسان نہیں تھا لیکن شوہر
…بت میں اس نے کسی مشکل کی پروا نہیں کی بلکہ وہ خوش تھی
…ان کے رشتے داروں نے اس کی … کے بعد ا
…نکال پر چھوڑ دیا تھا۔ یوں وہ ساری دنیا کو ٹھکرا کر اپنے شوہر کی
…ت میں گم رہی۔ ظاہر ہے کہ ایسی عورت حبیب جیوانی کو
…سب سے زیادہ عزیز ہونا چاہئے تھی۔ اس کے بارے میں
…و کچھ معلوم تھا اس میں میرے کسی کمال کا کوئی دخل نہیں
…وہ سب مجھے حبیب جیوانی نے خود ہی بتایا تھا۔ مگر وہ ان دنوں
…بات تھی جب ان کے نوکر پیاسے اس کے خون کی بو پر لگے
…ے تھے اور اسے اپنی سلامتی کے لئے میرے سہارے کی اشد
…ضرورت تھی اور اب صورت حال یکسر بدل چکی تھی۔

جرمنی میں اپنی موت کی طبی اور قانونی تصدیق کے بعد
…بیب جیوانی ہر خطرے سے بے نیاز ہو کر ایسی پوزیشن میں آچکا
…کہ وہ کسی چوراہے پر کھڑا ہو کر اپنی اصلیت کا اعتراف کرتا تو
…کوئی قانون اسے حبیب جیوانی تسلیم کرنے پر آمادہ نہ ہوتا۔
…اس کی بیوی اسے جانتی تھی۔ اس کے والدین اپنے خون کی بو
…پہچان سکتے تھے یا پھر مجھے مافیا کے اس سازش کرنے کی اصلیت
…سے آگاہی حاصل تھی۔ میرا خیال تھا کہ اسے راہ پر لانے کے
…لئے اس کی بیوی کا اغوا ناگزیر ہو چکا تھا۔

"میں جا رہا ہوں" میں نے ہر پہلو پر غور کرنے کے بعد
…ان شاہ سے کہا "تم یہیں فلیٹ میں ٹھہر کر میری فون کال کا
…ار کرو گے۔ میدان صاف دیکھ کر میں تمہیں فون کروں گا۔
اشارہ پاتے ہی تمہیں حبیب جیوانی کو فون کرنا ہوگا۔ تم
…بدلی ہوئی آواز میں اسے صرف اتنا بتاؤ گے کہ ذان کی کالب پر
…ان کے نرغے میں آ گیا ہے۔ یہ خبر دے کر تم مزید کچھ کہے بغیر
…فون کا سلسلہ منقطع کر دو گے اور میں اپنا کام شروع
…کر دوں گا۔"

"کم از کم مجھے تو بتا دو کہ تمہارے ذہن میں کیا پروگرام بن
رہا ہے؟"

"اس کو سپر ذان یا ذان تھری کا انتظار ہے۔ تمہارا میسج
…صرف ذان کے بارے میں ہوگا۔ یہ اطلاع اسے اپنے فلیٹ
…سے نکلنے پر مجبور کر دے گی۔ وہ سمجھے گا کہ مافیا کے کسی رکن
…نے اسے اطلاع دی ہے۔ اس کے چلے جانے کے بعد اس کی
…بیوی کو فلیٹ سے نکال لے جانا آسان ثابت ہوگا۔"

"وقت اور حالات نے اسے ضرورت سے زیادہ ہوشیار
…بنا دیا ہے۔ وہ آسانی کے ساتھ تمہارے قابو میں
…نہیں آئے گی" سلطان شاہ نے پرخیال انداز میں کہا۔

"اس کی ہوشیاری اور چالاکی ہی میرے کام میں آسانی پیدا
کرے گی" میں نے پورے اعتماد سے کہا "برے وقتوں میں حبیب
جیوانی اپنے سارے معاملات سے اسے آگاہ کرتا رہا ہے۔ وہ مافیا
اس کی تنظیم اور اس کے عہدے داروں کے بارے میں بھی
بہت کچھ جانتی ہوگی۔ فلیٹ سے حبیب جیوانی کے روانہ ہونے
کے بعد میں وہاں پہنچ کر جب اسے بتاؤں گا کہ پولیس کسی بھی لمحے
اس کے فلیٹ پر چھاپا مارنے والی ہے تو وہ بوکھلا جائے گی
اور میرے مشورے پر فوراً میرے ساتھ ہو لے گی۔ کالب پر
ذان کے گھیرے جانے کی خبر کے بعد وہ میرے لئے نرم چارا
ثابت ہوگی۔"

"اسے اغوا کر کے تم کہاں لے جاؤ گے؟" چند لمحوں کی
خاموشی کے بعد سلطان شاہ نے پوچھا "میں غزالہ کے بارے میں
تو کچھ نہیں کہہ سکتا لیکن اسے دیکھ کر ویرا ضرور بھڑک جائے گی۔
مافیا اور حبیب جیوانی کے بارے میں وہ بالکل ہی بے خبر نہیں
ہو سکتی۔ جب اسے معلوم ہوگا کہ فلیٹ میں لائی جانے والی
عورت مسز جیوانی ہے تو ویرا تمہاری طرف سے شبہات کا شکار
ہو جائے گی۔ میں تمہیں اسے یہاں لانے کا مشورہ نہیں دوں گا۔"

"ویرا اور غزالہ کی موجودگی میں یہاں کسی تیسری عورت کی
گنجائش نہیں ہے۔ میں اسے اس وقت تک اپنی تحویل میں
رکھوں گا جب تک ذان تھری یا سپر ذان کراچی سے واپس نہیں
چلا جاتا۔ اتنی مختصر مدت کے لئے میں جہانگیر کا گھر بھی استعمال
کر سکتا ہوں۔ اسے کوئی اعتراض نہیں ہوگا۔"

مجھے اپنی کارروائی کے دوران میں کسی مزاحمت کا خطرہ نہیں
تھا۔ پھر بھی میں نے احتیاطاً ایک بھرا ہوا پستول ساتھ لے لیا۔
بم گن ویسے ہی میری تحویل میں تھی۔

ان دنوں میرے تصرف میں دو گاڑیاں تھیں۔ جہانگیر سے
مستعار لی ہوئی کار شیراز، ویرا اور غزالہ کے ساتھ خریداری کے
لئے گئی ہوئی تھی اس لئے میں نے بلڈنگ سے پیچھے گلی میں کھڑی
ہوئی وہ کار استعمال کرنے کا فیصلہ کر لیا جو مجھے ٹریڈ انٹی یا مافیا
والوں کی طرف سے ملی ہوئی تھی۔

اس وقت شام کا اندھیرا پھیل چلا تھا۔ میں نے ذرا یونک
جیب سنبھال کر انجن اسٹارٹ کیا اور کار اشرف آباد کے چوراہے
کی طرف موڑ دی۔

میں نے چوراہے سے بائیں طرف مڑنے کا ارادہ ہی کیا تھا
کہ ایک آواز نے مجھے چونکا دیا۔

"مڑنے کے بجائے سیدھے شہید ملت روڈ کی طرف نکل چلو"
وہ جیسی مردانہ آواز پچھلی نشست سے آئی تھی جسے سنتے ہی
میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔

"کون ہو تم؟" سرد لہجے میں وہ سوال کرتے ہوئے میں نے
غیر ارادی طور پر کار کی رفتار کم کر دی۔

"چلتے رہو، تم کو کسی بات سے خوف زدہ نہیں ہونا چاہئے…

میں بے اختیار ایک گہرا سانس لے کر رہ گیا۔ پھر تلخ لہجے میں بولا "مجھ تک رسائی کے لئے اس ڈرامائی انداز کی کیا ضرورت تھی؟ کیا تم براہ راست میرے سامنے نہیں آ سکتے تھے؟"

"آ سکتا تھا لیکن تم نے موقع ہی نہیں دیا۔ میں تمہاری کار کی عقبی نشست پر لیٹا ہوا آرام کر رہا تھا کہ تم نے آتے ہی اچانک گاڑی چلا دی" پچھلی نشست سے معصومانہ لہجے میں کہا گیا۔

میرا پارہ چڑھ گیا "میری کار کے چاروں دروازے لاک تھے پھر تم اندر کیسے گھسے؟"

"سستی کاریں بنانے کے چکر میں جاپانی بہت بھونڈے تالے استعمال کرنے لگے ہیں۔ میں باہر کھڑے کھڑے تھک گیا تو تمہاری کار کے تالے پر طبع آزمائی کی اور وہ پہلی ہی کوشش میں کھل گیا۔ اندر میں نیم دراز ہو کر سستانے بیٹھ گیا ورنہ تو تم اس وقت مجھے بیچارے کو چھوڑ کر صاف نکل گئے ہوتے۔"

میں نے جھنجھلا کر پوری قوت سے کار کے بریک لگائے "تمہاری ایسی کی تیسی۔ فوراً میری گاڑی سے اترو اور یہاں سے نو دو گیارہ ہو جاؤ ورنہ میں مار مار کر تمہارا حلیہ بگاڑ دوں گا۔"

"تم غلط سمجھ رہے ہو" وہ جلدی سے بولا تھا "میں تمہاری نگرانی نہیں کر رہا تھا بلکہ تم سے ملنے کے چکر میں تھا۔"

"بکواس مت کرو" میں غصے میں حلق کے بل غرایا "تمہیں مجھ سے ملنا ہی ہوتا تو تم فون پر بھی مجھ سے رابطہ کر سکتے تھے۔ اس کے لئے تمہیں میری کار میں جھک مارنے کی ضرورت نہیں تھی۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" اس کی معصوم آواز ابھری "تمہارا فون نمبر میں نے ماچس کی ڈبیا پر لکھا تھا۔ بدقسمتی سے میں نے بے دھیانی میں خالی ڈبیا پھینک کر نئی ماچس خرید لی۔ مجھے تمہارے فلیٹ پر جانے سے منع کیا گیا تھا کیونکہ وہاں تمہارے ساتھ کچھ اور لوگ بھی مقیم ہیں۔ تم خود بتاؤ کہ ایسی صورت حال میں میں اور کیا کرتا؟"

میں نے کیبن لائٹ آن کر کے قہر بار نظروں سے اس کا جائزہ لیا۔ وہ ایک جوان، رچ بند اور معصوم صورت نوجوان تھا لیکن اس کی معصومیت میں ایک عجیب سی پژمردگی نمایاں تھی جو بھوکے بچے کی آنکھوں میں پیدائش کے وقت سے ہی چپکنے لگتی ہے۔

"میرا فون نمبر تم نے ضائع کر دیا' میری کار کے جاپانی تالے ناقص ہیں' میرے فلیٹ میں گھسنے کی گنجائش نہیں ہے... یہ سارے بہانے تو تم نے بنا لئے لیکن اب مجھے کہاں لے جانا چاہ رہے ہو؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے تلخ استہزائیہ لہجے میں سوال کیا اور اس نے کسی فرماں بردار بچے کی طرح اپنا سر جھکا لیا۔

"تم نے ابھی تک اپنا جوابی کوڈ نہیں دہرایا ہے" اس نے آہستگی سے مجھے یاد دلایا "میں کیسے سمجھ لوں کہ میں صحیح آدمی سے مخاطب ہوں۔ ہمارے یہاں غلطیوں پر معافی کا کوئی رواج نہیں ہے۔"

میرے دل کی گہرائیوں سے ایک غلیظ سی گالی ابھر کر زبان تک آ کر اٹک گئی اور میں نے اسی تلخ لہجے میں کہا "مجھے ڈرانے کی کوشش نہ کرو۔ تمہارے رویے سے ظاہر ہو رہا ہے کہ تم مجھے پہچان چکے ہو اس لئے میں کوڈ کا سوانگ رچانے کی ضرورت محسوس نہیں کرتا۔ تم نے میرے ساتھ چالبازی کی کوشش کی تو یہ مت بھولو کہ میں کوئی اچھا آدمی نہیں ہوں۔"

"مجھے معلوم ہے" اس نے سادگی کے ساتھ میرے ہر فقرے کی تائید کی۔ پھر وہ عقبی دروازہ کھول کر کار سے نیچے اترا اور نہایت اطمینان سے میرے برابر میں پسنجر سیٹ پر براجمان ہو گیا۔

"ہمیں ریجنسی چلنا ہے" قدرے توقف کے بعد اس نے مجھے آگاہ کیا۔

"میرے پاس وقت نہیں ہے" میں نے بے زاری اور جھلاہٹ کے ساتھ کہا۔

"وقت میرے پاس بھی نہیں ہے" اس کا لہجہ معذرت خواہانہ تھا "تمہارا فون نمبر ضائع کر کے میں نے خاصا وقت ضائع کیا ہے۔ وہاں بہت شدت کے ساتھ تمہارا انتظار ہو رہا ہو گا۔"

"لیکن میں کسی اور سے ملنے جا رہا ہوں۔ وہ بھی میرا منتظر ہو گا" میں نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر جتاتے ہوئے کہا "میری اپنی بھی کچھ مصروفیات ہیں۔"

"مجھے بتایا گیا تھا کہ تمہاری رگ رگ میں قوم پرستی کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی ہے" اس نے آزردہ ہو کر گھبرائے ہوئے لہجے میں کہا "اس لئے مجھے تم کو لے جانے میں کوئی دشواری نہیں آئے گی لیکن ان لوگوں کے اندازے غلط ثابت ہو رہے ہیں۔ تم تو بہت ضدی اور سخت گیر معلوم ہوتے ہو۔"

میں نے کیبن لائٹ آف کر کے گاڑی ایک جھٹکے سے آگے بڑھا دی۔

میں نے چوراہے سے بائیں طرف مڑنے کے بجائے اس کا بتایا ہوا راستہ اختیار کیا تھا۔

"میں اب تک یہ نہیں سمجھ سکا کہ قوم پرستی جیسے جذبے سے تم لوگوں کا کیا تعلق ہے" اپنے لئے سگریٹ سلگانے کے بعد میں نے تلخ لہجے میں کہا۔

"ہم بھی پس پردہ رہ کر قومی مفادات کی حفاظت کا مقدس فریضہ پورا کرتے ہیں۔"

ہوئی معلومات سے کوئی شخصی فائدہ اٹھانے کے بجائے اپنی پوری قوت اور صلاحیتیں اس امر میں صرف کر دیتے کہ مجھے عدالت سے کڑی سے کڑی سزا دلوا سکیں۔

لیکن ان لوگوں کی سوچ ہی مختلف تھی۔ وہ انفرادی فوائد کے تحفظ کے بجائے قومی تحفظ کے لئے کام کرتے تھے اس لئے قانون اور جرم کے بارے میں ان کا فلسفہ ہی مختلف تھا اسی وجہ سے انہوں نے میرے ماضی سے واقف ہونے کے باوجود اسے زیادہ کریدنے کی کوشش نہیں کی تھی بلکہ مجھے ایک ایسے شخص کی حیثیت سے تکریم دی تھی جو ملا سرکار جیسے خطرناک اور سازشی غیر ملکی ایجنٹ کے بارے میں بہت کچھ جانتا تھا۔

ملا سرکار کی سرگرمیوں کے بارے میں میرے انکشافات نے میرا داغدار ماضی ان کی نگاہوں سے اوجھل کر دیا تھا اور یوں میں اپنے ملک میں پہلی بار عزت نفس کے لطیف احساس سے روشناس ہو سکا تھا۔

یک بیک میرے دل میں اس ملک کے لئے عزت و محبت کے جذبات امڈ آئے۔ وہ میرے وجود میں رونما ہونے والی تبدیلی سے بے خبر کھڑکی سے باہر کچھ دیکھنے میں مصروف تھا۔

"تمہاری ہٹ دھرمی کے باوجود میں تمہارے بتائے ہوئے راستے پر کار ڈرائیو کر رہا ہوں" میں نے کھنکھار کر اسے اپنی طرف متوجہ کرتے ہوئے نرم لہجے میں کہا۔

"میں نے پہلے ہی اندازہ لگا لیا تھا کہ آخر کار ایسا ہی ہوگا" وہ بے پروائی سے بولا "برے لوگوں کے آخری رد عمل کے بارے میں اندازہ لگانا بہت آسان ہوتا ہے۔ وہ طاقت یا برتری کے گھمنڈ میں اپنے عزائم کو چھپانے کی کوئی کوشش نہیں کرتے اور کھلا ہوا کھیل کھیلتے ہیں لیکن نام نہاد شرفا کے ارادوں کے بارے میں کچھ قیاس کرنا بہت مشکل ہوتا ہے۔ وہ مکر و فریب سے کام لے کر اپنے دل کی بات آخر تک ظاہر نہیں ہونے دیتے اور جب بلی تھیلے سے باہر آتی ہے تو عموماً ہمارے دفاعی ارادے دھرے کے دھرے رہ جاتے ہیں۔ ایسے مواقع پر ہمیں بھی بہت محتاط رہنا ہوتا ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم نے مجھے برے آدمیوں میں شمار کیا ہے۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ میں اسے اپنی عزت افزائی سمجھوں یا تذلیل سمجھ کر تم سے لپٹ پڑوں۔"

"تم سڑک پر دھیان دو" وہ بوکھلا کر جلدی سے بولا "برے آدمی سے میرا وہ مطلب نہیں تھا جو تم سمجھ رہے ہو۔"

"کیا مطلب تھا تمہارا؟" میں نے درشت لہجے میں سوال کیا۔

"جس طرح لاکھوں انسانوں میں کوئی ایک آدھ ولی ہوا کرتا ہے اسی طرح میری نظروں میں ہزاروں میں کوئی اکا دکا آدمی اچھا ہوتا ہے۔ باقی سب برے ہوتے ہیں یا پھر وہ منافق ہوتے ہیں جو اپنے اندر کی برائیوں پر اچھائی کا ایک ظاہری خول منڈھ لیتے ہیں اور دن دہاڑے دوسروں کو دھوکا دیتے پھرتے ہیں۔ انہیں میں نام نہاد شرفا کہتا ہوں۔"

"اپنا فلسفہ پورے معاشرے پر منڈھ کر تم خود کو سب سے بہتر ثابت کر رہے ہو۔"

"یہ میرا فلسفہ نہیں، حقیقت ہے۔ اب اپنا گریبان دیکھ لو۔ تاجر ہوس کا، ذخیرہ اندوز، اسمگلر، ٹیکس چور، سخت گیر، ملازم حرام خور، نگہبان کاہل اور حکمران بے ایمان نظر آئیں گے لیکن زبان سے ہر ایک اپنی فرض شناسی کا دعویٰ کرتا ہوا نظر آئے گا۔ ایسی افراتفری اور نفسانفسی میں اگر کوئی اپنی برائیوں کا اعتراف کر لے تو میری نگاہ میں عزت افزائی کا مستحق ہوگا، تذلیل کا نہیں۔"

اس نے اپنی باتوں سے ایک بار پھر مجھے بوکھلا دیا تو میں نے فوراً ہی اصل موضوع کی طرف لوٹتے ہوئے پوچھا "اس راستے سے تم مجھے کہاں لے جا رہے ہو؟"

"وینس!" اس نے ایک لفظی معصومانہ جواب خوان لگا کر رکھ دیا۔

"وینس تمہارے ابا جان کی بیٹھک نہیں، ایک آبادی ہے۔ تم مجھے وہاں کس مقام پر لے جانا چاہ رہے ہو" میں نے جھنجھلا کر سوال کیا تھا۔

"ہماری اصطلاح میں اسے آج کل پوائنٹ فور کہا" اس نے کہا اور مجھے یاد آیا کہ پچھلی ملاقات میں میں نے ویرا کے مکان کے بارے میں جاننے کے بعد اپنے قریب اندام ماتحت کو پوائنٹ فور کا فوری نقشہ ادھر روانہ کرنے کی ہدایت کی تھی۔ شاید اسی مسلح دستے کے حوالے سے اسے پوائنٹ فور قرار دے دیا گیا تھا۔

"یہ وہی مکان تو نہیں جہاں کئی دن پرانی ایک لاش ملی ہے؟" میں نے پوچھا۔

"وہی مکان ہے۔ مگر تم کو اس کے بارے میں کیسے..." میرے سوال پر وہ حیران رہ گیا تھا۔

"اس شہر میں رہتا ہوں تو یہاں کی بری بھلی خبروں سے آگاہ رہنا پڑتا ہے لیکن پوائنٹ فور یک بیک بیچ میں کہاں سے آ گئی؟ وہ سودا تو تم ہی لوگوں کو سنبھالنا تھا۔"

"وہاں داڑھی والا ایک شخص پکڑا گیا ہے" میرے اعصاب پر کسی دھماکا خیز بم کی طرح اثر انداز ہوا "شاید اس کی شناخت کے لئے تمہیں بلایا گیا ہے۔"

"وہ ملا سرکار تو نہیں ہے؟" میں نے اضطراب آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"یہ سب معلوم نہیں۔ ہم لوگ باہر چھاپہ مار ہوئے تھے اور ہمیں اس مکان پر آنے والے کسی کا انتظار تھا وہ کوئی مشکوک ہوا تک پر آ کر کا ہم سے

اسے اپنے ہاتھوں پر سر سے بلند کر کے احاطے کی دیوار
اچھال دیا۔ اس کے بعد جونٹ فور والوں نے اسے
ہوگا۔ ہم لوگ باہر ہی ٹھہرے رہے تھے۔ کچھ دیر بعد
کے بارے میں ہدایت ملی اور میں اوھر آگیا۔"
لئے وہ اس دن کی سب سے بڑی اور سنسنی خیز خبر تھی۔
رکار واقعی پکڑا گیا تھا تو وہ میری اور میرے اداروں کی
بت تھی۔ میں نے غیر ارادی طور پر کار کی رفتار تیز کر

اپنے ملا سرکار کے پکڑے جانے کے واقعے کی جو منظر
اں پر میرا دل باغ باغ ہو گیا تھا۔ ان لوگوں نے دیوا
کے باہر سے دو بوچ کر اسے جتنی ذہانت کے ساتھ اندر
ں پھینکا تھا اس سے ظاہر ہوتا تھا کہ ملا سرکار بالکل بے
عالم میں مارا گیا تھا۔ اس کے فرشتوں کو بھی شبہ نہیں ہوا
ں کو پکڑنے کے لئے وہاں پہلے سے کوئی جال پھیلایا جا

سرکار بہت زیادہ فعال اور سرگرم ہونے کے باوجود اپنوں
ہے کے لئے ہمیشہ سے پراسرار بنا ہوا تھا۔ غیر ملکی سیکرٹ
راپنے مشن کا سربراہ ہونے کے باوجود اس نے اپنی
و نہایت کامیابی سے صیغہ راز میں رکھا ہوا تھا اسی وجہ
ے بھوں کو اس کی شناخت کے لئے میری ضرورت پیش

ویرا کے متروک مکان پر پہنچا تو ملا سرکار کی گرفتاری کے
آہنی پھاٹک کھول دیا گیا تھا۔ وہاں دو جانی پہچانے سادہ
لباس افراد پہرے پر مامور تھے۔ اندر پورچ میں سیاہ رنگ کی ایک
علاوہ نئے ماڈل کی دو برق رفتار گاڑیاں بھی موجود تھیں
بالعموم پر وہاں خاصی چہل پہل نظر آ رہی تھی۔
سی کی وجہ سے مجھے اندر تک بلا روک ٹوک داخلے کی اجازت
کا ڈرائنگ روم خالی تھا لیکن اس سے آگے اندرونی
ایک سادہ پوش لوگوں کی خاصی بھیڑ تھی۔ مجھے دیکھتے ہی
شکست خوردہ سا چہرے پر بے باک انداز میں میری طرف
ہوا ان میں سے ایک کرنل اور دوسرا میجر کی وردی میں ملبوس
بیٹا تھا۔
تمہارا اندازہ بالکل درست ثابت ہوا۔ ہم نے اس مردود
لیا ہے " کرنل نے مجھ سے ہاتھ ملاتے ہوئے پر جوش لہجے
لیکن وہ ہماری توقع سے زیادہ ذہین اور مکار ثابت ہوا
نہ اصلیت کا اقرار کرتا ہے اور نہ اپنی ناپاک سرگرمیوں کا
کرنے پر آمادہ ہے۔"
اب منہ افراد کو شاید میری متوقع آمد اور افادیت کا علم
لئے میرے وہاں پہنچتے ہی راہداری کے وسط سے بھیڑ چھٹنے
نے سامنے دیکھا کر چھت میں پنکھے کے آہنی ہک سے رسی

کے سہارے ایک تنگ دھڑنگ شخص الٹا لٹکا ہوا تھا۔ سر سے پیر
تک اس کے بدن پر انڈرویئر کے سوا کوئی لباس نہیں تھا۔
ان لوگوں نے اس کے دونوں پاؤں نائیلون کی رسی سے
باندھ کر اسے الٹا لٹکایا ہوا تھا۔ اس کے جسم میں ذرا سی جنبش
نہیں تھی اور دونوں ہاتھ بے جان انداز میں نیچے لٹک کر فرش کو
چھو رہے تھے۔
اس شخص کی پشت میری جانب تھی۔ میں لپک کر سامنے گیا
تو اس کے چہرے پر نگاہ پڑتے ہی میرے منہ سے بے اختیار ایک
تاسف آمیز آواز آزاد ہو گئی۔ اس شخص کی آنکھیں بند تھیں۔
شاید وہ تشدد کی وجہ سے بے ہوش ہو چکا تھا۔ اس کے چہرے پر
سیاہ اور سفید داڑھی ضرور موجود تھی لیکن وہ ملا سرکار ہرگز نہیں
تھا۔
" یہ ہمارا مطلوبہ آدمی نہیں ہے " میں نے فیصلہ کن لہجے
میں اعلان کیا تو وہاں ہلچل سی مچ گئی۔ سب بوکھلائے ہوئے انداز
میں یوں ایک دوسرے کو دیکھنے لگے تھے جیسے یک بیک ان کے
سروں پر سینگ نکل آئے ہوں۔
" لل... لیکن یہ کیسے ہو سکتا ہے؟" کرنل خجالت آمیز
انداز میں ہکلایا " اس کی داڑھی بھی ہے اور یہ مشتبہ انداز میں
اس مکان کے پھاٹک پر آیا تھا " اپنی غلطی پر وہ بہت زیادہ
شرمسار بھی تھا۔
" یہ کوئی اور بدنصیب ہے۔ پہلے اسے اتارنے کا بندوبست
کیا جائے " میں نے کہا " میں نے ملا سرکار کو ایک سے زائد
مواقع پر بہت قریب سے دیکھا ہے۔ یہ وہ نہیں ہے۔"
کرنل کے اشارے پر کئی افراد بے ہوش قیدی کو فضا سے
زمین پر اتارنے کی کوششوں میں مصروف ہو گئے اور کرنل نرمی
کے ساتھ میرے شانے پر ہاتھ رکھ کر مجھے ڈرائنگ روم کی طرف
لیتا چلا گیا۔
" یہ تو بہت برا ہوا کہ ہم غلطی سے کسی بے گناہ پر ہاتھ ڈال
بیٹھے۔ میرے آدمیوں نے باز پرس کے سلسلے میں اس پر اچھا خاصا
تشدد بھی کیا ہے۔"
" باہر سے اچھال کر اندر پھینکنے میں اس کی ایک آدھ ہڈی
بھی ضرور ٹوٹ گئی ہو گی۔"
" یہ بہت برا ہوا " کرنل ڈرائنگ روم میں اضطراری انداز
میں ٹہلتا ہوا بڑبڑایا " لیکن یہ یہاں آیا ہی کیوں تھا؟ ہمارے پاس
ملا سرکار کو پکڑنے کے لئے اس کے علاوہ کوئی اور حوالہ موجود
نہیں تھا کہ وہ باریش ہے اور کسی بھی وقت اس مکان میں گھسنے کی
کوشش کر سکتا ہے۔"
" قیدی نے کچھ نہ کچھ تو بتایا ہی ہو گا " میں نے خیال ظاہر کیا۔
" وہ بتانا چاہ رہا تھا۔ اس نے کسی معذور شخص کی کہانی
چھیڑی تھی لیکن اسے ٹھوکوں اور لاتوں پر رکھ لیا گیا۔ ہم سمجھ رہے

تھے کہ ملا سرکار اپنی جان بچانے کے لئے جھوٹ بول رہا ہے لیکن تم بتا رہے ہو کہ یہ سرے سے ملا سرکار ہی نہیں ہے۔ اگر یہ اس کا ساتھی نہیں ہے تو ہم نے اس کے ساتھ بہت زیادتی کی ہے۔ وہ تو غنیمت ہوا کہ میں نے اس پر فرد جرم عائد کرنے سے پہلے تم کو یہاں بلانے کا فیصلہ کر لیا ورنہ یہ تو اب تک لب گور پہنچ چکا ہوتا۔ میرے آدمی دشمن کے بدن کا ریشہ ریشہ ادھیڑ ڈالنے میں خصوصی مہارت رکھتے ہیں۔"

کرنل شکست خوردہ انداز میں ایک صوفے پر ڈھیر ہو گیا۔ ناکامی کے احساس نے اسے نچوڑ کر رکھ دیا تھا۔

غلط آدمی کے پکڑے جانے کی خبر آناً فاناً میں ہر طرف پھیل گئی اور اس کے ساتھ ساری چہل پہل ایک المناک خاموشی میں تبدیل ہو گئی۔ زیر بحث کی کامیابی کے نشے میں سرشار دماغوں کے لئے وہ خبر کسی ہلاکت خیز صدمے سے کم نہیں تھی۔ ان میں سے ہر ایک کی حالت اس شخص جیسی تھی جسے پہاڑ کی چوٹی سر کرنے سے قبل ہی ٹانگ پکڑ کر گہری کھائی میں کھینچ لیا گیا ہو اور اس کے رسوں کو آگ لگا دی گئی ہو۔

دوسری طرف میرا ذہن بہت تیزی کے ساتھ اس واقعے کا تجزیہ کرنے میں مصروف تھا۔ میں اس بار لیبی شخص کی وہاں آمد کو ایک اتفاق سمجھنے کے لئے آمادہ نہیں تھا۔ وہ یقینی طور پر ملا سرکار کی کوئی گھناؤنی سازش تھی جس پر سے صرف قیدی ہی ہوش میں آنے کے بعد کچھ روشنی ڈال سکتا تھا۔

میں ڈرائنگ روم میں کرنل کے ساتھ جتنا سگریٹ پھونکتا رہا۔ میں ظاہرہ سے سیٹھ حبیب جیوانی کی بیوی کو اغوا کرنے کا منصوبہ بنا کر نکلا تھا لیکن باہر آتے ہی اس ناگہانی قضیے میں الجھ گیا۔ مجھے اندازہ تھا کہ سلطان شاہ فلیٹ میں نہایت بے تابی کے ساتھ میری کال کا انتظار کر رہا ہو گا جب کہ میں اس معاملے کو ادھورا چھوڑ کر وہاں سے نہیں نکل سکتا تھا اس لئے میں نے وہیں سے فلیٹ فون کر کے سلطان شاہ کو بتایا کہ میں کسی اور کام میں الجھ گیا تھا جس کی وجہ سے میرے پروگرام میں کچھ غیر ضروری تاخیر ہو سکتی تھی۔ سلطان شاہ نے میرے مخاطب ولہجے سے میری مجبوری کا اندازہ لگایا اور گفتگو کو طول دینے کی کوئی کوشش نہیں کی اور میں نے چند فقروں کے تبادلے کے بعد سلسلہ منقطع کر دیا۔

کچھ دیر بعد قیدی کے ہوش میں آنے کی اطلاع ملی تو میں کرنل کے ساتھ دوبارہ اس کی ساعت خوابگاہ میں پہنچ گیا جہاں قیدی کو بستر پر ڈال کر اس کا بدن چادر سے ڈھانپ دیا گیا تھا۔ وہ شخص تشدد کے جن مراحل سے گزر چکا تھا ان کے بعد وہ ساری مہربانیاں اسے ایک سراب کے مانند محسوس ہو رہی تھیں۔ خوف سے اس کا مضروب چہرہ سیاہ پڑا ہوا تھا اور آنکھوں سے وحشت جھانک رہی تھی۔ وہ آرام اور خبر گیری کے اس وقفے کو تشدد کے کسی بدترین مرحلے کے آغاز کا پیش خیمہ سمجھ رہا تھا۔

"اب تم کیا محسوس کر رہے ہو؟" کرنل نے اس کے سرہانے پہنچ کر شفقت آمیز لہجے میں سوال کیا۔

اس نے سر گھما کر خوف، حیرت اور بے اعتباری کے ملے جلے انداز میں کرنل کی طرف دیکھا پھر پھنسی پھنسی اور کانپتی ہوئی آواز میں کہا "میں... ٹھیک ہوں۔ خدا کے لئے مجھے جانے دو۔ میں ملا سرکار نہیں ہوں اور نہ اس نام کے کسی آدمی سے واقف ہوں۔ تم نے میرا جوڑ جوڑ ہلا دیا ہے۔ شاید میں اپنی ٹانگوں پر کھڑا بھی نہ ہو سکوں... تمہارے آدمیوں نے مجھے بھاگنے سے پہلے اندھا کر کے میری ایک پنڈلی بھی توڑ دی ہے..."

وہ درد سے بے حال آواز میں رک رک کر فریاد کرتا اور کرنل دور کھڑا زخم آمیز نظروں سے اس بدنصیب قیدی کی زبوں حالی کا جائزہ لیتا رہا۔

اس کی فریاد میں قدرے طویل وقفہ آتے ہی کرنل نے کہنا شروع کر دیا "تم دیکھ چکے ہو کہ ہم لوگ اپنے معاملات میں کسی رو رعایت کے قائل نہیں ہیں۔ ہم صرف سچ جاننا چاہتے ہیں تمہیں جو کچھ کہنا ہے، رکے بغیر ایک ہی بار بتانے چلے جاؤ۔ اگر تم ہمیں اپنی سچائی اور بے گناہی کا یقین دلانے میں کامیاب ہو گئے تو ہم تمہارے ساتھ ہونے والی زیادتیوں کا ازالہ کرنے کی کوشش کریں گے۔ ہم جس قدر سنگ دل ہیں اس سے زیادہ مہربان بھی ہیں۔"

کرنل کی وہ تقریر یک طرفہ اور نرمی کا مظہر تھی جب تک قیدی کی زبان سے سچ اگلوانے کے لئے اس کے سر پر دہشت کی تلوار لٹکائے رکھنا ضروری تھا اس لئے کرنل کے خاموش ہوتے ہی میں بول پڑا "لیکن یہ یاد رکھنا کہ تمہارے بیان میں جھوٹ کا ایک بھی شائبہ ہوا تو ہم تمہاری ہڈیوں کے ساتھ جوڑ توڑ کر کچھ پہلے سے بھی بدتر بنا دیں گے۔"

میرے الفاظ پر قیدی کے تنفس کی رفتار یک بیک تیز ہو گئی اور چادر کے نیچے اس کا سینہ بہت تیزی کے ساتھ پھولنا اور پچکنا شروع ہو گیا۔

"اپنے نام اور پتے سے شروع ہو جاؤ!" کرنل نے مختصر توقف کے بعد کہا۔

اس کے اشارے پر ایک ساوہ پوش نے اپنی جیب میں موجود وکٹا فون کا ہو بچ آن کر دیا تھا تاکہ قیدی کا بیان لفظ بہ لفظ ریکارڈ ہو تا رہے۔

"میرا نام مجید ملک ہے" قیدی نے دہشت زدہ لہجے میں کہنا شروع کر دیا "میں یہاں سے قریبی گلی میں رہتا ہوں اور ہوا خوری اور ورزش کے لئے اپنے گھر سے پیدل کار نگر تک جاتا اور واپس لوٹ آتا ہوں۔ میرا گھر تقریباً ڈیڑھ میل دور ہے۔ میں آج شام کو بھی اپنے معمول کے مطابق واپس آ رہا تھا تو راستے میں مجھے ایک سیاہ مرسڈیز

رتی۔ مجھ سے آگے بھی دو آدمی اس کار کے قریب سے
ے تھے لیکن جب میں وہاں پہنچا تو کار میں بیٹھے ہوئے آدمی
ارہ کر کے مجھے اپنی طرف متوجہ کیا اور لنگڑاتا ہوا کار سے
ب اس نے خوشامدانہ لہجے میں مجھے بتایا کہ وہ معذور ہے اور
ا اچانک خرابی ہو جانے کی وجہ سے کافی دیر سے وہاں پھنسا
ہے۔ اس کا ڈرائیور انجن کی خرابی دور کرنے کے لئے ارزار
ل نیچے سے گھر گیا تھا لیکن کافی دیر گزر جانے کے باوجود
ا نہیں لوٹا تھا۔

میں نے گاڑی ڈرائیو کر کے اسے گھر تک پہنچانے کی
ن کی تو اس نے ایوسانہ لہجے میں مجھے بتایا کہ کار کی چابی بھی
ور اپنے ساتھ لے گیا اور اگر میں اس کے گھر پر رک کر
ور کو جلد واپسی کی یاددہانی کرا سکوں تو وہ میرا ممنون ہوگا۔
ے نزدیک وہ بہت معمولی سا کام تھا اس لئے میں آمادہ ہو گیا
ہ معذور بوڑھے نے مجھے اس مکان کا پتا بتایا جہاں مجھے
آیا تھا۔ اس مکان کے پھاٹک پر پہنچتے ہی مجھ پر بدقسمت ٹوٹ
ں نے مجھے بدحواس کر دیا۔ میں حلفیہ کہتا ہوں کہ میں ایک
ف اور امن پسند شہری ہوں۔ مجھے کچھ علم نہیں کہ اس
ے کی مدد کر کے مجھ سے کون سا قصور سرزد ہوا ہے جس کی
ائی میں میرا جوڑ جوڑ ہلا کر رکھ دیا گیا ہے۔ اپنی پوری زندگی میں
نے کبھی اتنی ذلت نہیں اٹھائی تھی جو آج میرا مقدر بن گئی۔"

آخری فقروں پر اس کی رندھی ہوئی آواز اس کے حلق میں
سنے لگی اور وہ چند خاموش سسکیاں لے کر پُر امید نظروں سے
ملا اور کرنل کی طرف دیکھنے لگا۔

"اس نے دوسروں کے بجائے صرف تم ہی کو کیوں روکا تھا؟"
میں نے سوال کیا۔

"اس وقت میں نے اس بات پر غور نہیں کیا تھا لیکن اب
خیال آتا ہے کہ مجھ سے آگے جانے والے چونکے بغیر اس کار
کے قریب سے گزر گئے تھے جس کا مطلب تھا کہ کار والے نے
انہیں اپنی طرف متوجہ کرنے کی کوشش نہیں کی تھی۔ میں یہ
سمجھنے سے قاصر ہوں کہ اس نے دوسروں کو چھوڑ کر مجھ ہی کو کیوں
منتخب کیا تھا؟"

اس کے لئے وہ راز ناقابلِ فہم تھا لیکن میرے لئے وہ سامنے
کی بات تھی۔ دوسرے افراد کلین شیو رہے ہوں گے جب کہ ملا
سرکار خود وہ رہا کے مکان پر طبع آزمائی کرنے سے پہلے کسی غیر
متعلق کسی شخص کو وہاں بھیج کر اندازہ لگانا چاہتا تھا کہ اس
کے ساتھ کیا صورتِ حال پیش آ سکتی تھی۔

وہ صورت اچھی طرح واقف تھا کہ اُس کی واحد اور نمایاں
نشانی شناخت جو میری نظروں میں آ چکی تھی وہ اس کی داڑھی ہی
تھا اور میرے نزدیک کسی بھی داڑھی والے کے بارے میں
ملا سرکار ہونے کے شبے میں مبتلا ہو سکتے تھے۔ مجھے یقین تھا کہ

بدقسمت مجید ملک کو اپنی سازش کا چارا بنا کر اس نے وہ رے
اس پر نظر رکھی ہوگی اور اس پر حملہ ہوتے ہی وہ رہا کے مکان کا
رخ کرنے کا ارادہ ترک کر کے وہاں سے فرار ہو گیا ہوگا۔
ملا سرکار اور اس کے طریقۂ واردات کے بارے میں کرنل
نیا شخص اور اس کے حلیے کی معلومات بہت محدود اور ناقص
تھیں اس لئے ان سب نے مجید ملک سے باز پرس کا کام
رضاکارانہ طور پر میرے لئے چھوڑ دیا تھا۔
"اگر تم نے اسی وقت اس نکتے پر غور کر لیا ہوتا تو ان
دشواریوں سے بچ سکتے تھے۔"
"بس اسے مقدر کی خرابی ہی کہو۔ جب گردش آنی ہے تو
انسان لاکھ کوششوں کے باوجود اسے نہیں ٹال سکتا۔ وہ تھری
پیس سوٹ میں ملبوس تھا۔ ایک معزز شخص کو بے بس اور پریشان
دیکھ کر تم بھی شاید وہی کچھ کرتے جو میں نے کیا تھا۔ اگر وہ کوئی
خطرناک آدمی تھا تو تم یقین کرو کہ وہ بہت بڑا اداکار بھی ہے۔"
مجید ملک بولا۔
"لباس تو تم نے بتا دیا اس کی وضع قطع کیا تھی؟" میں نے
سوال کیا۔
مجید ملک نے اپنی یادداشت کے سہارے اس کا سراپا بیان
کرنا شروع کیا وہ حرف بحرف ملا سرکار سے مطابقت رکھتا تھا
لیکن اس کے پورے بیان میں داڑھی کا کوئی ذکر نہیں تھا۔
"اس کی داڑھی کے بارے میں تم نے کچھ نہیں بتایا۔"
اس کے خاموش ہونے پر میں نے کہا۔
"وہ کلین شیو تھا" مجید ملک نے کہا پھر اچانک ہی اس کی
آنکھیں حیرت سے پھیلتی چلی گئیں اور وہ سرسراتی ہوئی متحیر زدہ
آواز میں بولا "او خدا! اب میں سمجھا کہ اس نے مجھے کیوں روکا
تھا۔ اس نے بظاہر اپنی داڑھی تازہ تازہ صاف کی تھی۔ کٹے بالوں
کے نیچے سے برآمد ہونے والی جلد نرم اور قدرے گوری تھی۔
اس کے چہرے پر واضح طور پر دو رنگ تھے۔ رخساروں کا اوپری
حصہ اور پیشانی وغیرہ قدرے سیاہ تھی لیکن داڑھی والا حصہ
صاف اور نرم تھا۔ اس وقت بھی مجھے وہ بات غیر معمولی نظر آئی
تھی اسی لئے میرے ذہن سے چپکی رہ گئی لیکن میں سوچ بھی نہیں
سکا تھا کہ وہ اپنی داڑھی مونڈ کر وہاں کسی اور داڑھی والے کا
انتظار کر رہا تھا۔ اب تو تمہیں یقین کر لینا چاہئے کہ میں بے گناہ
ہوں اور صرف داڑھی کی وجہ سے مارا گیا ہوں تمہارا مطلوب
آدمی داڑھی سمیت جو پہلے تھا اب کلین شیو ہو چکا ہے۔ دو چار روز
میں اس کی جلد کا فرق بھی ختم ہو جائے گا اور کوئی اسے نہیں
پہچان سکے گا۔"
مجید ملک واقعی بہت ذہین آدمی تھا۔ وہ صرف میرے
سوالات سے ہی معاملے کی تہہ تک پہنچ گیا تھا۔
مجھے محسوس ہو رہا تھا کہ مجید ملک نے اپنے انکشاف سے

میرا کام بڑھا دیا تھا۔ ملا سرکار کے کوٹ متعدد راستے بہروپ کا سحر ٹوٹ رہا تھا اور پھر اس کے چہرے پر گھنی داڑھی، قدو قامت پر اس قدر حاوی تھی کہ اسے صاف کرنے کے بعد وہ بڑی حد تک فوری شناخت کے خطرے سے محفوظ ہو گیا تھا۔ اس سے سامنا ہونے پر شاید میں خود بھی پہلی نظر میں اسے پہچاننے سے قاصر رہتا۔

"کہہ رہا کہ میں بے گناہ ہوں" مجھے کرنل کے ساتھ سرگوشیوں میں مصروف دیکھ کر مجید ملک کراہا "تم سب سارے کرنلوں میں ہو لیکن میرا اندازہ ہے کہ تم سب سرکاری آدمی ہو اور میں بے خبری میں کسی بڑی سازش کا شکار ہو گیا ہوں۔"

"تمہیں بہت چالاکی کے ساتھ گھیرا گیا ہے" کرنل نے نرم لہجے میں کہا "لیکن یہ معاملہ اس قدر سنگین ہے کہ ہم فوری طور پر تمہاری کہانی کی صداقت پر یقین نہیں کر سکتے۔ ہمیں دیکھنا ہوگا کہ آ۔ فی ڈرامے اور اتفاقات کس حد تک تمہارا ساتھ دیتے ہیں۔"

"اس وقت تک میں بے موت مر جاؤں گا۔ میرے بچے پاگل ہو جائیں گے" وہ مایوسی کے عالم میں تقریباً چیخ پڑا "اس وقت مجھے آزاد کر دو۔ میرا کوئی بھی بزنس سامنے آ جائے تو بے دریغ گولی مار دینا مگر مجھ سے میری ننھی سی گڑیا جیسی بچی کی خوشیاں نہ چھینو! میں ایک رات بھی گھر سے باہر رہ کر اس ننھی بچی کی حالت میں واپس گیا تو زندگی بھر اس بیٹی سے آنکھ ملا کر بات نہیں کر سکوں گا۔ تم بال بچوں والے ہو تو میری اس بات کو آسانی سے سمجھ سکتے ہو۔"

"اس وقت بھی تمہاری حالت ابتر ہے۔ ہم نے تمہیں آزاد کر دیا تو گھر جا کر تم کون سی کہانی سناؤ گے؟" کرنل F نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے سرد لہجے میں سوال کیا۔

"میں کچھ بھی کہہ لوں گا۔ کراچی کے ڈرائیور بہت ظالم ہیں۔ کوئی تیز رفتار کار بھی مجھے روند کر فرار ہو سکتی ہے۔ تم یقین کرو کہ میں تم لوگوں کا ذکر نہیں کروں گا۔ میں کر ہی نہیں سکتا کیونکہ اس کے بعد میرے لئے اپنی عزت نفس کی لاش کو کندھا دینا مشکل ہو جائے گا۔ کوئی شریف باپ اپنے بچوں سے اعتراف نہیں کر سکتا کہ وہ پولیس والوں سے پٹ کر گھر آیا ہے۔"

"ہم پولیس والے نہیں ہیں" کرنل نے تلخی سے اس کے اندازے کی تردید کی۔

"سی آئی اے والے ہو گے، ایف آئی اے والے بھی ہو سکتے ہو۔ لاتعداد سرکاری ایجنسیاں ہیں۔ قانون کے محافظوں کی گرفت میں آنا کسی بھی شریف آدمی کے لئے باعث عزت نہیں ہوتا۔"

"ہم تمہیں چھوڑ دیں گے" آخر کار کرنل نے اپنے فیصلے کا اعلان کر ہی ڈالا "لیکن یہ یاد رکھنا کہ ہم اپنا اطمینان ہونے تک تم پر مسلسل نظر رکھیں گے۔ خفیہ نگاہیں تمہارا پیچھا کریں گی اور تم نے اگر اپنی یقین دہانیوں سے انحراف کیا تو دوسری مرتبہ تمہارا انجام اس سے بھی بدتر ہو سکتا ہے۔"

مجید ملک اچانک رو پڑا "مجھے منظور ہے، مجھے تمہاری ہر شرط منظور ہے۔ بس مجھے اپنے گھر، اپنے بال بچوں میں واپس جانے دو۔ میں ان کے بغیر زندہ نہیں رہ سکتا۔"

اسی لمحے اچانک فون کی گھنٹی بج اٹھی۔ اس وقت ہم جس خوابگاہ میں تھے وہاں ایکسٹینشن فون موجود تھا لیکن کرنل F نے اور ایکسٹینشن آن کئے بغیر اضطراری طور پر ریسیور اٹھا کر اپنے کان سے لگا لیا۔

"بے ہودہ آدمی۔ تو کون ہے اور کس سے بات کرنا چاہتا ہے؟" ریسیور پر دوسری طرف کی بات سنتے ہی کرنل یکبارگی غصے میں آپے سے باہر ہو گیا۔

کرنل کے تیور دیکھتے ہی مجید ملک سہم کر خاموش ہو گیا جیسے رونا بھول گیا ہو۔

جب سے ہم اس مکان میں آئے تھے وہ خالی پڑا ہوا تھا۔ ورا کی موجودگی میں بھی وہاں بہت زیادہ فون نہیں آتے تھے اس لئے کرنل کے رد عمل پر میرا دھیان فوراً ملا سرکار کی طرف گیا تھا۔ میں نے کرنل F کو اشارہ کرتے ہوئے اس کے ہاتھ سے ریسیور لے کر اسے بیڈ پر رکھا اور اسی کے ساتھ ایکسٹینشن فون کا بٹن آن کر دیا۔ فوراً ہی ایکسٹینشن سے شیطانی قہقہے کی آواز ابلنے لگی۔

"اگر تم پاگل ہو گئے ہو تو میں فون بند کر رہا ہوں" میں نے ملا سرکار کے قہقہے کی آواز پہچانتے ہوئے اکھڑے ہوئے لہجے میں کہا۔

ایکسٹینشن پر قہقہے کی آواز تھمنے کے بعد چند شرمناک گالیاں گونجیں پھر ملا سرکار کی آواز ابھری "تم سب دیہاتی اور سرکاری بھڑوے معلوم ہوتے ہو لیکن یہ لکھ کر رکھ لو کہ اس بار تم کبھی کر بھی میری راہ نہیں روک سکو گے۔ تم سمجھ رہے تھے مجھے آسانی کے ساتھ چوہے دان میں گھیر لو گے لیکن تم نے دیکھا کہ تم میری گرد کو بھی نہیں پہنچ سکتے۔"

"ابھی تک تو میں خود ہی تم سے نمٹ رہا ہوں۔ جس دن سرکاری کارندے تمہاری راہ پر لگ گئے تو تمہیں دنیا میں کہیں بھی امان نہیں مل سکے گی۔"

"میں تمہیں کچا چبا جاؤں گا" میری بات کاٹتے ہوئے اس کی غراہٹ ابھری "مجھے پتا چل رہا ہے کہ موقع پر جانے والے تم ہی تھے اور تم نے اسے زندہ نہیں چھوڑا ہوگا۔"

"تم ہاتھ لگ گئے تو یہی سلوک تمہارے ساتھ بھی ہوگا۔ بتاؤ اس وقت تم نے فون کیوں کیا ہے؟"

"یہ بتانے کے لئے کہ ملا سرکار سے ٹکرانا بچوں کا کھیل نہیں ہے۔" اس کی پرغرور آواز ابھری۔

"ملا سرکار تو کوٹ منصور کے حجرے میں دفن ہو گیا۔ اب بلیک زینت ڈی کی بات کرو" میں نے زہر بجھے لہجے میں کہا "تم لکھ لو کہ اب بھی علاقہ تمہاری سیکرٹ سروس کے سازشیوں کا مدفن بنے گا۔"

"وقت آنے پر سب کچھ ظاہر ہو جائے گا۔ کوٹ منصور میں تم کامیاب ضرور ہو گئے ہو لیکن اس سے میرے پلان پر کوئی اثر نہیں پڑے گا۔ تقدس کا بھوت ختم ہونے کے بعد میں آزادی کے ساتھ اپنے ہمدردوں کی سرپرستی کر سکوں گا۔"

"ہمدردوں کے بجائے قاتلوں، ڈاکوؤں اور دہشت گردوں کا ذکر کیوں نہیں کرتے؟"

"میں انہیں اپنے ساتھ نہیں لایا ہوں" اس کی زہر میں ملی ہوئی آواز ابھری "وہ سب تمہارے اپنے لوگ ہیں۔ تم انہیں جس نام سے چاہو پکار سکتے ہو۔"

"کرنل مجیب تو ہم میں سے نہیں تھا" میں نے اس کی دکھتی رگ کو چھیڑا۔

"اس وقت وہ کیسے یاد آ گیا تم کو؟" اس کی آواز سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس وقت میری زبان سے کرنل مجیب کا ذکر سن کر بری طرح چونکا تھا۔

"ہم دوستوں کے ساتھ اپنے دشمنوں کو بھی یاد رکھتے ہیں" میں نے چبھتی ہوئی آواز میں کہا "اور انہیں اس انجام سے ضرور دوچار کرتے ہیں جس کے وہ مستحق ہوتے ہیں۔"

"تت... تو کیا کرنل مجیب تمہارے قبضے میں ہے؟" وہ اپنی حیرت پر قابو نہ رکھ سکا۔

"ہوا کرتا تھا۔ اب تو وہ ماضی کی کہانی بن چکا ہے۔ مچھلیاں شاید اب تک اس کا ریشہ ریشہ کھا چکی ہوں گی۔ وہ نرگ میں بڑی بے چینی کے ساتھ تمہارا انتظار کر رہا ہو گا۔"

"اوہ! تو میرے خدشات درست ہی تھے" میں اس کے اعصاب پر کاری ضرب لگانے میں کامیاب ہو گیا تھا "ایک سفارتی افسر کے ساتھ وہ سلوک کر کے تم نے اپنی درندگی کا ثبوت دیا ہے۔"

"تمہارے بلیک کیٹ یہاں کون سی انسانی قدروں کو پروان چڑھانے کا کام کر رہے ہیں؟"

"تنزیل! تم میرے قہر سے نہیں بچ سکو گے۔ ابھی تک تم اندازہ نہیں کر سکے ہو کہ تم نے بے خبری میں کس شیر کے جبڑوں میں ہاتھ ڈال دیا ہے۔ تمہاری موت میرے ہی ہاتھوں سے ہو گی۔"

"فکر نہ کرو۔ شیر کے جبڑوں سے گزر کر میرا ہاتھ اس کی دم کی طرف سے باہر آ جائے گا۔ دوسروں میں موت تقسیم کرنے سے پہلے یہاں سے موہن داس کی سڑتی ہوئی لاش اٹھوا کر اس کا کریا کرم کرانے کی فکر کرو۔ اب اس میں کیڑے پڑنا شروع ہو گئے ہیں۔ اسے دیکھو گے تو تمہیں اپنا انجام بھی یاد آ جائے گا۔"

"میرا خیال ہے کہ اب تم اصطبل سرور کے لئے کام کر رہے ہو۔ میں نے سنا ہے کہ ہمارے خلاف اب کمانڈو میدان میں اتار دیئے گئے ہیں" قدرے توقف کے بعد اس کی پرخیال آواز ابھری اور میں سمجھ گیا کہ وہ بظاہر معاندانہ رویہ اختیار کر کے میری زبان سے کچھ اگلوانا چاہ رہا تھا۔

"ایس ایس جی کے کمانڈو شیر ہوتے ہیں۔ کالے بلے!" میں نے اپنا چڑانے والا انداز برقرار رکھتے ہوئے کہا "انہیں چوہوں، بلیوں اور گیدڑوں کے شکار کے لئے میدان میں اتارنا ان کی توہین کے مترادف ہو گا۔ فی الحال تم جیسوں کے لئے تو میں ہی کافی ہوں۔ میرا خیال ہے کہ ہمارے کسی اہم ادارے نے ابھی تک تمہاری سرگرمیوں کو توجہ کے لائق بھی نہیں سمجھا ہے۔ اگر کوٹ منصور میں پادری وحشیوں کے ساتھ تمہارا منحوس گٹھ جوڑ زیر زمین سرنگ میں نہ رہتا ہوتا تو شاید کوئی ادھر توجہ بھی نہ دیتا۔ اب بات چل نکلی ہے تو ان علاقوں میں تمہاری آزادانہ نقل و حرکت بھی محال ہو جائے گی۔"

"دیکھا جائے گا۔ یہ بتاؤ کہ پہلے میری کال کس نے وصول کی تھی؟"

"میرا ہی ایک قری تھا" میں نے کرنل نما شخص کو آنکھ مار کر کہا۔ وہ سانس روکے میری اور ملا سرکار کی زناٹک گفتگو سن رہا تھا۔ اس کے اندر کمرا چھوڑ کر باہر جا چکی تھی۔

"اور زہرا کہاں ہے؟" اس نے تجسس بھرے لہجے میں اگلا سوال کیا۔

"کہیں ایسی کی تیسی کرا رہی ہو گی" میں نے بے پرواہانہ لہجے میں جواب دیا "وہ یہ مکان چھوڑ چکی ہے۔ اس پر اب میرا تصرف ہے اور یہاں میرے آدمی دندنا رہے ہیں۔"

"موہن داس کو تم زہرا کی موجودگی میں یہاں لائے تھے؟" وہ اپنے طور پر کچھ نتائج اخذ کرنے کے چکر میں تھا۔

"وہ اس مکان پر قابض اور متصرف تھی لیکن اسے موہن داس کی آمد کا آخر تک علم نہیں ہو سکا کیونکہ میں نے نصف گھنٹے کی بازپرس کے بعد ہی اسے مار کر ایک کمرے میں منتقل کر دیا تھا۔"

"اور غزالہ کے بارے میں تم کیا جانتے ہو؟" اس کی آواز سے تلخی کافور ہو چکی تھی۔

"شاید تم مجھے یہ بتانا چاہ رہے ہو کہ تم اس کے ساتھ بھی وہی سلوک کر سکتے ہو جو میں نے موہن داس کے ساتھ کیا ہے؟" میں نے استہزائیہ لہجے میں سوال کیا۔

"غزالہ اب میری تحویل میں نہیں ہے" اس نے دکھتے لہجے میں کہا "میں اسے زہرا کی تحویل میں دینے کے لئے اپنے ساتھ لایا تھا لیکن وہ عجیب مٹی کی بنی ہوئی ہے۔ مجھے دھوکا دے کر کہیں بھاگ نکلنے میں کامیاب ہو گئی۔"

"لیکن وہ زہرا کے پاس نہیں پہنچی" میں نے کہا "سچ پوچھو تو

اس کے معاشرے میں اب میں نے صبر کر لیا ہے۔ سرزمین میں اس سے بہتر لڑکیوں کی کمی نہیں ہے۔"

"یہ بات بہت دیر سے تمہاری سمجھ میں آئی ہے۔ تگن! جاگیر نسل در نسل انسان کے قبضے میں رہتی ہے۔ زر بھی خاصا ساتھ دیتا ہے۔ جاتے جاتے خاصا وقت لے لیتا ہے لیکن زن اس کائنات کا سب سے زیادہ بے ثبات اثاثہ ہے۔ بعض اوقات تو یہ تمہاری ہو کر بھی تمہاری نہیں ہوتی۔ تمہاری بانہوں میں آنکھیں موند کر نہ جانے کس کے تصور میں کھوئی ہوئی ہوتی ہے۔ تمہارے لیے لڑکیوں کی کمی نہیں ہے۔"

"مجھے خوشی ہے کہ کم از کم ایک بات پر تم نے مجھ سے اتفاق رائے کر لیا ہے۔"

"ہم میں مکمل اتفاق رائے بھی ہو سکتا ہے۔" اس کا لہجہ بہت نرم ہو گیا "دریا مجھے بتا چکی ہے کہ تمہارے سر پر وطن پرستی کا بھوت سوار ہے۔ لیکن یہ فرسودہ باتیں ہیں۔ اب آفاقی دور چل رہا ہے۔ کوئی ملک کسی کا وطن نہیں ہے اور ساری دنیا ہر ایک کا وطن ہے۔ جس دن تم اس خول سے باہر نکلے اس دن تم خود کو از سرِ نو دریافت کرو گے۔"

"پھر اس آفاقی دور میں تم اپنے وطن کی خدمت کیوں کر رہے ہو؟"

اسپیکر فون پر اس کی ہنسی کی آواز ابھری پھر وہ بولا "میرا وطن سے کوئی تعلق نہیں۔ یہ خالصتاً میری روزی کا معاملہ ہے۔ فوجیوں کو قتل و غارت گری کے حربے سکھا کر تنخواہیں دی جاتی ہیں۔ عدالتوں کو قاتلوں اور لٹیروں کو سزا سنانے کی تنخواہ ملتی ہے۔ بات صرف اتنی سی ہے کہ کس کی روزی کہاں اتاری گئی ہے!"

"یہ باتیں کسی ایسے شخص سے کرنا جس نے تمہاری زہر افشانی پہلے نہ سنی ہو۔"

"میں مشین نہیں ایک انسان ہوں۔ کبھی کبھی اپنے کام میں اتنا ڈوب جاتا ہوں کہ احساسات جذبات کا ورود ہونے لگتا ہے لیکن میں فوراً ہی خود کو سنبھال لیتا ہوں..."

"تم یہ سب باتیں مجھے کیوں سنا رہے ہو؟" میں نے اس کی بات کاٹ کر اکتائے ہوئے لہجے میں پوچھا۔

"سچی بات یہ ہے کہ میں تمہارے حوصلے اور ارادے سے بہت متاثر ہوا ہوں۔ لگن کے ساتھ کام کرنے والے ہمیشہ سے میری کمزوری رہے ہیں۔ تم چاہو تو میں منہ مانگے معاوضے پر تمہیں اپنے ساتھ شریک کر سکتا ہوں۔" اس کی مکارانہ آواز ابھری۔

"لیکن میں تمہیں اس قابل نہیں سمجھتا کہ تمہارا شریک کار بننے کے بارے میں سوچ سکوں۔"

"ایسے فیصلے فوراً نہیں کیے جاتے۔" وہ مصالحانہ لہجے میں بولا۔ "میں نے ابتدائی بات تم تک پہنچا دی ہے۔ اس پر غور کرتے رہو گے تو کسی نہ کسی وقت میرے ہم خیال ہو جاؤ گے۔"

"اچھا اپنا فون نمبر بھی دے دو تاکہ ہم خیالی کی صورت میں تمہیں آگاہ کر سکوں۔"

"تم میرا مضحکہ اڑانے کی کوشش کر رہے ہو۔" اس کی آواز میں ناگواری ابھر آئی "خیر! اس موضوع پر پھر بھی بات ہو گی۔ فی الحال تمہیں میرا ایک کام کرنا ہو گا۔"

"بار بار میرے گلے پڑنے کی کوشش مت کرو۔ تم شاید بھول رہے ہو کہ ہم ایک دوسرے کے جانی دشمن ہیں اور ہمارے راستے کبھی نہیں مل سکیں گے۔" میں نے بے رخی سے کہا "ابھی تھوڑی دیر پہلے تم خود ہی مجھے گندی گالیوں کے ساتھ مقابلے کا چیلنج بھی دے رہے تھے اور اب مجھے کام بتانے کی کوشش کر رہے ہو۔"

"دشمنی اپنی جگہ پر ہے۔ اعلیٰ ظرف دشمن بھی کبھی کبھی ایک دوسرے کے کام آ جاتے ہیں۔ میں صرف اتنا چاہتا ہوں کہ تمہاری دریا سے ملاقات ہو تو اسے میری اس خواہش سے آگاہ کر دینا کہ میں اس سے ملنا چاہتا ہوں۔"

"لیکن دریا تم سے کہاں مل سکے گی؟" میں نے استہزائیہ لہجے میں سوال کیا "کوٹ منڈو کی کسی سرنگ میں یا دادر کے کسی رہائشی ٹھکانے میں؟"

"اس نے یہ مکان چھوڑ دیا ہے جس کا مطلب ہے کہ وہ روپوش ہو گئی ہے۔ وہ منظر عام پر آ جائے گی تو میں خود ہی اس تک پہنچ جاؤں گا۔ اسے کوئی زحمت نہیں کرنا پڑے گی۔"

"ملاقات ہوئی تو میں اس سے کہہ دوں گا" میں نے اکتائے ہوئے لہجے میں کہا "یہ بتاؤ کہ موہن داس کی لاش یہاں سے کب اٹھوا رہے ہو؟ ایک دو روز میں یہاں اتنا تعفن پھیل جائے گا کہ میرا رہنا بھی دشوار ہو جائے گا۔"

"کمپنی کے مقابلے میں موہن داس بے حیثیت تھا۔ اس کی لاش بھی تم ہی ٹھکانے لگاؤ" اس کی تھکی ہوئی آواز ابھری "لیکن یہ یاد رکھنا کہ تم نے میری پیشکش کا جلدی کوئی مثبت جواب نہیں دیا تو میں اپنے پرانے حسابات چکانے پر مجبور ہو جاؤں گا۔ میری طرف سے یہ صلح کی پہلی اور آخری پیشکش ہے۔"

"میں اسے مسترد کر چکا ہوں۔ سانپ اور نیولے کا کھیل ناممکنات میں سے ہے۔"

"یہ تمہارا جذباتی فیصلہ ہے۔ میں تمہیں اپنی طرف سے ایک ہفتے کا وقت دے رہا ہوں۔"

کھٹ کی آواز کے ساتھ فون اختتام پذیر ہو گیا جیسا شروع ہوا تھا۔ یہ گفتگو کی انتہا تھی جس کے لیے حیران کن تھی۔ میں کافی دیر تک اس کی باتوں پر غور کرتا رہا۔ آخر میں یوں محسوس ہوا جیسے وہ سر کار اپنے بدترین دشمن کے بجائے

رہی ہو جیسے ہو سے ٹھردست کو ستانے کی کوشش کر رہا ہو۔

میں نے بٹن دبا کر ریسیور فون آف کیا تو کرنل کی آنکھیں بے پناہ حیرت سے پھیلی ہوئی تھیں۔ اس نے فوراً ہی میرا ہاتھ اور مجھے خوابگاہ سے ڈرائنگ روم کی طرف لیتا چلا گیا۔

"سچ سچ بتاؤ کہ تم کون ہو؟" ڈرائنگ روم کے تخلیے میں پہنچ اس نے سرگوشیانہ لہجے میں پوچھا۔

"یہی سوال میں تم سے بھی پوچھ سکتا ہوں" اس ایک لمحے میں کرنل سے مرعوبیت کی منزل سے گزر کر اس کی برابری بے خوفی کے درجے پر پہنچ گیا۔

"تمہاری اور ملا سرکار کی گفتگو کے درمیان میں کئی بار مجھے ہونے لگا تھا کہ ہمارے سروں پر بھی تمہارا ہی سایہ ہے۔" اس کے جواب نے مجھے حیران کر دیا۔

"یعنی تم اپنے سربراہ کی شخصیت سے خود بھی لاعلم ہو؟" میں نے حیرت سے زیادہ اشتیاق سے پوچھا۔

"ہمیں تو یہ بھی معلوم نہیں کہ ہم کسی فرد کے ملازم ہیں یا ریاست کے تنخواہ دار ہیں۔ ملکی قانون کے لحاظ سے ہم بیشتر بے نام کام ارتکاب کرتے ہیں لیکن آخر کار ہماری ہر کارروائی قومی حق کے کسی اہم ترین شعبے کی کڑی ثابت ہوتی ہے اور شاید یہی احساس نے ہماری فورس کو لوہے کی دیوار بنایا ہوا ہے۔"

"تم کس فورس کی بات کر رہے ہو؟" میں نے کرنل سے پوچھا۔

"ٹیچنگ ٹاسک فورس!" اس نے کہا "ہم خود کو اسی نام سے جانتے ہیں۔"

"ہمارے درمیان ابتدا سے ہی یہ معاہدہ تھا کہ تم میرے بارے میں زیادہ تجسس میں نہیں پڑو گے" موضوع کو نازک موڑ پر محسوس کر کے میں نے سنجیدگی سے کہا "تم مجھے کریدو نہ۔ میں تمہارے بارے میں ضرورت سے زیادہ جاننا چاہتا ہوں۔ بس مجھے اپنا نام ضرور بتا دو تاکہ وقت ضرورت میں تم تک رسائی حاصل کر سکوں۔"

میرے جواب پر اس کا سارا جوش ٹھنڈا پڑ گیا اور چہرہ لٹک گیا۔ "میرا نام افضل خان ہے۔"

"تمہیں مجید ملک کی رہائی کا انتظام کرنا چاہیے۔" وہ سخت تذبذب کے عالم میں ہے "میں نے رسانیت سے اسے یاد دلایا۔

"اسے رخصت کر کے میں اپنی یونٹ کو بھی یہاں سے چلتا کرتا ہوں۔"

"یہ تمہاری اپنی مرضی ہے لیکن میری دانست میں تمہیں کچھ روز تک یہاں قابض رہنا چاہیے۔"

"ٹھیک ہے۔" وہ ذہنی طور پر مجھ سے بہت زیادہ مرعوب ہو چکا تھا۔ "اندر پڑی ہوئی لاش کا کیا بنے گا؟"

"اسے گہرے سمندر میں پہنچا دو۔ یہی سب سے آسان طریقہ ہے۔"

"تمہاری اور ملا سرکار کی گفتگو سے میں نے اندازہ لگایا ہے کہ تمہارے ہاتھ پیر بہت زیادہ پھیلے ہوئے ہیں۔ مجھے کم از کم اتنا تو بتا دو کہ تمہارے پاس کتنی نفری ہے؟"

"میں تنہا کام کرنے کا عادی ہوں" میں نے خوش دلی کے ساتھ جواب دیا۔

"میں نہیں مان سکتا" اس نے بے اعتباری سے کہا "بلیک کنگس پر کاری ضرب لگانے کے لئے بڑے وسائل کی ضرورت تھی۔ خبریں ملنے کے باوجود ہم ان تک پہنچنے سے قاصر تھے۔ تم اکیلے یہ سب کیسے کر سکتے تھے؟"

"میں تمہیں اپنی کسی بات پر یقین کرنے پر مجبور نہیں کر سکتا۔" میں نے بے بسی سے کہا۔

"تمہارے بارے میں بہت کم اور ادھوری معلومات رکھنے کے باوجود مجھے ایک بات کا پورا یقین ہو گیا ہے کہ ہماری اور تمہاری سمت ایک ہی ہے۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا "اس یقین نے میرے دل میں تمہارے لئے اپنائیت کا احساس پیدا کر دیا ہے اسی وجہ سے میں تمہیں اپنا نام بھی بتا دیتا ہوں مگر یہ راز میرے اور تمہارے درمیان ہی رہنا چاہیے۔"

"تم فکر نہ کرو۔" میں نے اپنے سینے پر ہاتھ رکھ کر کہا "یہ سمندر ہے۔ یہاں نہ جانے کیسے کیسے راز پوشیدہ ہیں۔ تم نے نام بتا دیا ہے تو اپنا پرائیویٹ فون نمبر بھی دے دو۔ تم سے بات کر کے کم از کم میں اپنے دل کی بھڑاس تو نکال سکتا ہوں۔ میری مشکل یہ ہے کہ میں کھل کر کسی سے بھی دل کی بات نہیں کر سکتا۔"

اس نے کسی تامل کے بغیر مجھے اپنے گھر کا فون نمبر بتا دیا جو میں نے فوراً ہی جیبی ڈائری میں نوٹ کر لیا۔

"مجید ملک کو تاکید کر دینا کہ وہ فون پر سننے والی گفتگو کو بھی بھول جائے۔"

"اس کے لئے میرا دل اداس ہے۔ اسے اپنی بے گناہی اور سادہ لوحی کی بہت بڑی قیمت ادا کرنا پڑی ہے۔ پتا نہیں وہ کتنے دن میں صحت یاب ہو سکے گا؟"

"اس کے بارے میں زیادہ سوچ کر خود کو ہلکان نہ کرو۔ جو کچھ ہوا اس میں تمہارے کسی ارادے یا بدنیتی کا کوئی دخل نہیں تھا۔ جب چکی کے پاٹ چل پڑتے ہیں تو ان کے درمیان میں گیہوں کے ساتھ گھن بھی پس جاتا ہے۔"

میں وہاں سے روانہ ہوا تو فکرمندی کے باوجود صورت حال کے بارے میں میرے ذہن میں ایک واضح خاکہ بن چکا تھا جس کے مطابق کامیابی زیادہ دور نہیں دکھائی دے رہی تھی۔

ان دنوں اندرون سندھ کے حالات شورش کی سی صورت اختیار کرتے جا رہے تھے۔ جنگلوں اور پہاڑوں میں گروپ کی صورت مسلح ڈاکوؤں کے جتھے دن کے اجالے واردات کی۔ ہاری کی پروا کئے بغیر

جب چاہتے اچانک کہیں بھی نمودار ہوتے تھے اور اپنے جدید ترین خودکار اسلحے کے زور پر لوٹ مار اور قتل و غارت گری کی وارداتیں کر کے اطمینان سے اپنی کمین گاہوں کی طرف لوٹ جاتے تھے۔ ان کے حوصلے اس قدر بڑھ چکے تھے کہ وہ پولیس کے وجود کو خاطر میں ہی نہیں لاتے تھے۔ جس تھانے کا عملہ ان کی مجرمانہ کارروائیوں کی راہ میں مزاحم ہو کر ان کی کسی واردات کو ناکام بنانے میں کامیاب ہو جاتا تھا، وہ اگلے دن ڈاکوؤں کی جوابی اور انتقامی کارروائی کا نشانہ بن جاتا تھا۔ ایسے مقابلوں میں دونوں طرف سے کھل کر اور بے تحاشا گولیاں چلتی تھیں اور میدان صاف ہونے پر پتا چلتا تھا کہ جہاں حملہ آوروں کے چند ساتھی ہلاک اور زخمی ہوئے ہیں وہیں قانون کے محافظوں کو بھی جانی نقصان سے دوچار ہونا پڑا ہے۔ ہر شخص کو معلوم ہوتا تھا کہ حملہ آور ہونے والے کون تھے اور کہاں روپوش تھے لیکن کسی کی مجال نہیں تھی کہ اپنی جان ہتھیلی پر رکھ کر جنگلوں اور پہاڑوں کی ان بھول بھلیوں کا رخ کرتا جہاں ہزار ہا نادیدہ آنکھیں دن رات مجرموں کی کمین گاہوں کی حفاظت کرتی رہتی تھیں اور اگر کوئی پرجوش ٹولی فرض شناسی کے جذبے سے مغلوب ہو کر ادھر کسی کا رخ کرتی تھی تو اچانک ہونے والی گولیوں کی بوچھاڑ جلد ہی انہیں پسپائی کی راہ اختیار کرنے پر مجبور کر دیتی تھی۔

جنگلوں اور ویرانوں سے ملحق آبادیاں ان شوریدہ پشتوں کی آماجگاہ بنی ہوئی تھیں لیکن ساتھ ہی بدامنی کی وہ صورت حال شہروں میں بھی رنگ پکڑ رہی تھی۔ تجارتی اداروں کے مالدار اسامیاں اغوا کی جاتی تھیں۔ اغوا کرنے والے مغوی کے لواحقین سے اتنا ہی طلب کرتے جتنا دینے کی ان میں سکت ہوتی تھی جس سے ظاہر ہوتا تھا کہ ہر واردات کی پشت پر باقاعدہ تحقیق اور منصوبہ بندی کا عنصر کارفرما ہوتا تھا۔ سرگرم پیغام رسانی اور بالواسطہ مذاکرات کے نتیجے میں مغوی اچانک ہی اپنے گھروں کو لوٹ آتے تھے لیکن جانتے بوجھتے ہوئے بھی کوئی اغوا کنندگان کے نام زبان پر نہیں لاتا تھا۔ جو زبان کھولنے کی جسارت کرتا، اگلے دن اس کی باری بھی آ سکتی تھی اس لئے سخت انسدادی قوانین محض موٹی موٹی، مجلد کتابوں میں محفوظ تھے۔ انہیں حقیقی معنوں میں حرکت میں لانے کا کوئی موقع پیدا ہی نہیں ہوتا تھا۔

سیاسی حریف امن و امان کی اس ہولناک ابتری کو انتظامیہ کی نااہلی قرار دے کر جلسوں اور پریس کانفرنسوں میں بغلیں بجاتے پھر رہے تھے۔ متعصب اور تنگ نظر لوگ ان وارداتوں کو نسلی منافرت کا شاخسانہ قرار دیتے ہوئے اس پہلو کو یکسر نظرانداز کر دیتے تھے کہ ہر طبقے کے ڈاکو اور اغوا کنندگان دوسروں کے مقابلے میں اپنے ہم نسلوں اور ہم زبانوں کو زیادہ نشانہ بنا رہے تھے۔ انتظامیہ دبے لفظوں میں شکوہ کرتی تھی کہ ان تباہ کن تخریبی کارروائیوں کی سربراہی کرنے والے ایسے پر شکوہ سیاسی

جنگلوں کی آڑ میں پناہ لئے ہوئے تھے جن کی طرف نگاہ [illegible] والے تنکے کے تنکوں کی طرح توڑ پھوڑ کر تاک میں [illegible] جا سکتے تھے۔ اس ہنگامہ دار و گیر میں کبھی کبھی کوئی کمزور سی آواز بلند ہوتی تھی جو ان حالات کی پشت پر بیرونی ہاتھ کی کارفرمائی کا ذکر کرتی تھی لیکن ہر بار ایسے انکشافات کو سیاسی بہانہ قرار دے کر مسترد کر دیا جاتا تھا۔

مگر میں خود بہت قریب سے ان حالات کا مشاہدہ کر رہا تھا۔ بیرونی سازش کا مقامی سربراہ "ملا سرکار" میری نظروں میں آ چکا تھا اور مجھے پورا یقین تھا کہ سرحد پار سے آنے والے اس کے ہتھکنڈوں پیچیدہ کار، روپوش مجرموں کی ٹولیوں میں شامل ہو کر تباہی اور تخریب کاری کی اس فضا کو غیر محسوس طریقے پر پروان چڑھانے میں اپنا کردار ادا کر رہے تھے۔

جب سے افغانستان کی سرزمین پر بیرونی قبضے نے سر اٹھایا اور عالمی سازشوں سے مجبور ہو کر، مزاحمت کرنے والوں نے مقامی ذرائع سے اپنے مالی وسائل کو فروغ دینے کے لئے پوست کی پیداوار پر توجہ دینا شروع کی تھی، اس موذی نشے کی پیداوار منڈی جنگ کے علاقے سے سرحد پار کر کے قبائلی پہاڑوں میں منتقل ہو گئی تھی جہاں بمباری اور فوجی حملوں کے خوف کے بغیر افیم کو ہیروئن میں تبدیل کرنے کا عمل جاری رکھا جا سکتا تھا۔

ہیروئن پاکستان میں پھلنے پھولنے لگی تو جہاں اس کی غیر قانونی تجارت میں مقامی لوگ ملوث ہونے لگے، وہیں اس کا استعمال بھی وبا کی طرح ہر طرف پھیلنے لگا لیکن سب سے بڑی خرابی یہ ہوئی کہ دنیا کے سب سے زیادہ منافع بخش، اس دھندے سے اربوں روپے کا کالا دھن وجود میں آنے لگا جسے جائز کاموں میں کھپانا محال ہو گیا اور یوں اس کالے دھن کے زور پر ملک میں غیر قانونی دھندے کو فروغ ملنے لگا۔ اس فہرست میں ہیروئن کے بعد دوسرا نمبر اسلحے کا تھا جس میں کلاشنکوف اور دوسری خودکار مشین گنوں سے لے کر راکٹ تک شامل تھے اور یہ سب بازاروں میں بہ آسانی دستیاب تھے۔

اسلحے کی اس ریل پیل نے جرائم کی آبیاری میں فیصلہ کن کردار ادا کیا تھا اور وہی اسلحہ سندھ کے چوروں، ڈاکوؤں اور ڈاکوؤں کے کام آ رہا تھا۔ اپنی چھاپہ مار کارروائیوں کے لئے وہ اسلحے میں خود کفیل تھے اور ملا سرکار نے اپنے بلیک [illegible] ذریعے انہیں ایک ایسے جنون میں مبتلا کر دیا تھا کہ وافر مقدار میں بھاری اسلحہ مل جانے کے بعد وہ کسی بھی طاقت سے ٹکر لینے کے لئے تیار ہو چکے تھے۔ اپنے زعماء کی مدد سے وہ گویا مستقبل کے [illegible] تھے اور جس دن ملا سرکار ان کے خفیہ ٹھکانوں پر اسلحہ اور گولہ بارود کے ذخائر پہنچانے میں کامیاب ہو جاتا، سندھ میں خونریزی اور شورش کا ایک ہولناک سلسلہ شروع ہو جاتا۔ حالات و واقعات ایک دوسرے کے ساتھ اس طرح [illegible]

ہوئے تھے کہ کسی ایک تار کو الگ کر کے سلجھانا ناممکن تھا۔
جلنے کا خیال تھا کہ صوبے میں روزگار کی صورت حال سنگین
چکے تھے تو بہ ان نوکریوں کی تلاش میں ناکام ہو کر
کے ٹولوں میں شریک ہو رہے تھے۔ ان کی عارضی خوشحالی
وں کو بھی ایسے ہی اقدامات کے لئے تحریک دے رہی تھی۔
طرح جاہل اور پیشہ ور ڈاکوؤں کو تعلیم یافتہ نوجوانوں کا سہارا
رہا تھا جو اپنی تعلیم، مہارت اور جدید معلومات کی مدد سے
ام ذہنی فنی اور دوسرے دفاع کو نئے انداز میں منظم کرنے
صلاحیت سے مالا مال تھے جس کی وجہ سے پولیس کو ان کے
لے میں ناکامیوں کا سامنا کرنا پڑتا تھا۔ دوسرے جلنے کا کہنا تھا
امن و امان کی مخدوش صورت حال کی وجہ سے صوبے میں
کاری رک چکی تھی۔ بلکہ چھوٹی صنعتوں کی بالائی علاقوں
منتقلی ہو رہی تھی جس کی وجہ سے بے روزگاری بڑھ رہی تھی۔
بے روزگاری کی وجہ سے جرائم بڑھ رہے تھے یا جرائم کی
سے بے روزگاری بڑھ رہی تھی' یہ ایک علمی بحث تو ہو سکتی
لیکن سنگین حقیقت یہ تھی کہ وہ صورت حال بلیک کیٹ لی
ہولناک عزائم کے لئے بہت زرخیز تھی۔

چوری چھپے سرحد پار سے آنے والے اس کے گرگوں کے
کے ہتھکنڈے نوجوانوں کو ورغلانا زیادہ مشکل نہیں تھا۔ وہ
حالات کو اس نازک موڑ تک لے آئے تھے جہاں صرف
ایک دیا سلائی' پورے علاقے میں فلک بوس شعلے بھڑکا سکتی تھی۔
اور اس دیا سلائی کی کلید' ناسرکار کی دانست میں دیپا کے
ہی تھی۔

دیپا کے ذریعے ہی کے خوفناک اسلحے کی ایسی بھاری
مقدار خریدنا چاہ رہا تھا جس کے سہارے تباہ کن قوت سے لیس
ایک بڑے دشمن تقریباً تباہ کی جا سکتی تھی جو زمینی حملے کرنے کے
ساتھ ہی اپنا فضائی دفاع بھی کر سکتی تھی۔

موجود ہونے والے مسلسل جنگ کے لحاظ سے وہ اسلحہ اور اس
کی مقدار بہت حقیر تھی جسے گھنٹوں میں نیست و نابود کرنے کے
لئے کسی غیر معمولی فوجی مہارت یا قابلیت کی ضرورت نہ ہوتی
لیکن وسیع و عریض رقبے میں پھیلے ہوئے ہزاروں دہشت گردوں
اور تخریب کاروں کے لئے وہ اسلحہ نعمت غیر مترقبہ ثابت ہو سکتا
تھا۔ وہ ملکوں اور آبادیوں کے گرد روپوش ان مسلح جتھوں کو کسی
فوجی آپریشن سے تباہ کرنا ناممکن ہوتا اور وہ سرحدوں کے اندر
ہولناک خانہ جنگی کی سی کیفیت پیدا کر سکتے تھے۔ ان میں سے ہر
شخص چھاپہ مار گوریلے کا روپ اختیار کر کے ملکی مفادات کو
بڑا نقصان پہنچا سکتا تھا۔

ناسرکار یا بلیک کیٹ لی کو یہ اندازہ نہیں ہو سکتا تھا کہ دیپا
اپنے جنون پوری طرح میرے اثر میں تھی۔ اس نے بلیک کیٹ لی کو
اسلحہ فراہم کرنے کی سرے سے کوئی کوشش کئے بغیر الجھایا ہوا تھا
بلکہ اسے اس احساس میں مبتلا کر دیا تھا کہ خود اسی کی کوتاہی کی
وجہ سے سودا خراب ہونے والا ہے۔

ان پیچیدگیوں میں مجھے ہی کر بلیک کیٹ لی ایسے مرحلے پر آگیا
جہاں وہ خود غزالہ سے دستبردار ہونے پر آمادہ ہو گیا۔ اسے
علم نہیں تھا کہ غزالہ اسے دھوکا دے کر دیپا کے پاس پہنچ چکی
تھی لیکن دیپا کے اچانک غائب ہو جانے سے وہ الجھن میں ضرور
پڑ گیا تھا۔ وہ اسلحے وغیرہ کا اتنی شدت سے خواہاں تھا کہ دیپا کے
عزائم پر شبہ کرنے کے بعد وہ اس پر نکتہ چینی کرنے کی جرات
نہیں کر سکا تھا۔ ابتدا میں اس نے مجھ سے تیز و تند لہجے میں بات
کرنا شروع کی تھی لیکن جلد ہی اسے احساس ہو گیا کہ اس وقت
دیپا تک رسائی کے لئے اس کے پاس میرے علاوہ کوئی ذریعہ
نہیں تھا۔

ان دنوں بلیک کیٹ لی روئے زمین پر شاید میرا بدترین دشمن
اور میرے لہو کا پیاسا تھا لیکن اپنی مصلحت کی خاطر اس نے مجھ
سے بالکل ہی مختلف اور دوستانہ انداز گفتگو اپنایا تھا اور اس حد
تک چلا گیا کہ مجھے اپنے ساتھ شریک ہونے کی پیشکش تک کر
بیٹھا لیکن میں جانتا تھا کہ وہ اس کی مکاری تھی۔ میرے ذریعے
اپنا مقصد حاصل کرنے کے بعد وہ ایک مرتبہ پھر اپنے اصل روپ
میں میرے مدمقابل آجاتا۔ ایسا کوئی موقع آنے سے پہلے میرے
لئے اس کا سر کچلنا ضروری ہو گیا تھا۔

میرے لئے خوشی کی بات یہ تھی کہ اب میں بلیک کیٹ لی
کے مقابلے میں اکیلا نہیں رہا تھا۔ میری جان مسلسل جدوجہد کے
نتیجے میں اول خان کی اسٹیبلشمنٹ تک بھی ان لوگوں کے پیچھے
لگ گئی تھی۔ وہ لوگ سرکاری تھے یا غیر سرکاری' میرے لئے
سب سے اہم بات یہ تھی کہ انہیں قانون کی نونوانی کی پوری پوری
پشت پناہی حاصل تھی۔ ایسا نہ ہوتا تو منظور ماموں کی حویلی سے
مجھے فون کرنے والا ایریا کمانڈر مجھے کراچی میں رکا رہنے کی
ہدایت کر کے اول خان کو میری طرف متوجہ نہ کرتا۔

اسی ادھیڑ بن میں میں سولجر بازار کے علاقے میں ان
اپارٹمنٹس تک پہنچ گیا جہاں سیٹھ حبیب جیوانی رہتا تھا۔

کئی منزلہ' صاف ستھری رہائشی عمارتیں احاطے میں گھری
ہوئی تھیں۔ گیٹ پر بنے ہوئے کیبن میں مستعد دربان موجود تھا
اور پھاٹک کے ساتھ ہی دیوار پر ایک بورڈ آویزاں تھا جس پر
ملاقاتیوں کے لئے اردو اور انگریزی دونوں زبانوں میں ہدایت درج تھی
کہ وہ اپنی گاڑیاں احاطے میں لے جانے کے بجائے باہر ہی
پارک کریں۔

میں احاطے اور روڈ کا جائزہ لیتا ہوا اپنی کار آگے لیتا چلا گیا۔

وہ صورت حال میرے لئے غیر متوقع تھی۔ میں نے حبیب
جیوانی کا فلیٹ پہلے کبھی نہیں دیکھا تھا اور میں یہ سمجھ رہا تھا کہ وہ
کسی عام سی بلڈنگ میں واقع ہو گا جہاں میں کار میں بیٹھ کر نگرانی

کا چمکتا ہوا دو کا ہندسہ دیکھ کر میں وہیں پہنچ گیا۔
دیوار میں کال بیل کا سوئچ موجود تھا لیکن میں نے دانستہ دروازے پر دستک دینے کو ترجیح دی۔
"کون ہے؟" اندر سے ایک مترنم اور دھیمی نسوانی آواز ابھری۔
میں نے دوبارہ ہولے سے دستک دی۔ اس بار اندر سے کوئی سوال نہیں کیا گیا لیکن میری چھٹی حس کہہ رہی تھی کہ دروازے پر نصب ننھے سے محدب عدسے کے پیچھے سے کوئی آنکھ میرا جائزہ لے رہی ہے۔
"کس سے ملنا ہے؟" قدرے توقف کے بعد اندر سے پوچھا گیا۔ اس بار وہ آواز دروازے کے قریب سے ابھری تھی لیکن دروازہ نہیں کھولا گیا تھا۔
"حبیب سیٹھ سے" میں نے پر اعتماد لہجے میں جواب دیا۔ میرا خیال تھا کہ وہ عورت حبیب کے موجود نہ ہونے کا عذر کر کے مجھے ٹالنے کی کوشش کرے گی اس لئے میں نے فوراً ہی اگلا جواب بھی سوچ لیا تھا۔
لیکن میری توقع کے برعکس دروازہ کھول دیا گیا اور میں گہری آنکھوں اور گوری جلد والی ایک خوش اندام خاتون کو اپنے روبرو دیکھ کر خوشگوار حیرت میں مبتلا ہو گیا۔
"حبیب سیٹھ گھر پر نہیں ہیں۔ آپ کون ہیں؟" اس نے جواب دے کر سوال کیا۔
اس کے خدوخال غیر معمولی نہیں تھے لیکن آنکھوں کی رنگت نے میدے جیسی جلد کے ساتھ اسے سحر انگیز بنا دیا تھا۔
اس نے دروازہ صرف اسی قدر کھولا تھا کہ مجھ سے روبرو بات کر سکے۔ وہ پردے وغیرہ کی قائل نہیں تھی لیکن اتنی آزاد خیال بھی نہیں تھی کہ اپنے شوہر کے کسی ملنے والے کو اپنے گھر میں بلا کر مذاکرات کرے۔ اس کا ارادہ اپنی دہلیز پر ہی بات ختم کر دینے کا نظر آتا تھا جو میرے منصوبے کے لئے کسی بھی طرح سازگار نہیں تھا۔
"میرا نام پیڈرو ہے' پیڈرو ڈی سوزا" میں نے قدرے توقف کے بعد ایک جھجک کے ساتھ کہا "میں سیٹھ کے دفتر میں کام کرتا ہوں اس وقت میرا ان سے ملنا ضروری ہے۔"
میں اس ساحرہ کے سامنے اپنا سر جھکائے معصومانہ انداز میں کھڑا ہوا تھا۔ میں نے اس کی ٹٹولنے والی نگاہوں کی تپش اپنے چہرے سے شروع ہو کر بدن پر سفر کرتی ہوئی محسوس کی۔
"اندر آجاؤ" میری سادگی اور معصومیت کے مشاہدے نے اس کا دل موم کر دیا۔ "سیٹھ کے دفتر میں میری ملازمت کا انکشاف سنتے ہی وہ اچانک آپ سے تم پر آگئی تھی۔
اس نے پورا دروازہ کھول کر مجھے راستہ دیا اور میرے اندر داخل ہونے پر خود کار دروازہ مقفل کر کے میرے پیچھے آگئی۔
"اس وقت یہ مکان خطرے میں ہے" میں نے ادھر ادھر دیکھتے ہوئے مگر سنسنی خیز لہجے میں کہا۔
"او خدا!" وہ یک بیک گھبرا گئی "آج کیا ہونے والا ہے' حبیب سیٹھ فون پر ابھی کوئی بری خبر سن کر باہر گئے ہیں اور اب تم آگئے ہو' اس مکان کو کیا خطرہ ہے؟"
"مجھے تفصیل کا علم نہیں' استاد سیڈرو نے صرف اس پیغام کے ساتھ مجھے یہاں بھیجا تھا کہ پولیس کسی بھی لمحے یہاں ریڈ کر سکتی ہے اس لئے سیٹھ کو یہاں سے نکل جانا چاہئے۔"
"سیٹھ تو چلے گئے... لیکن سیڈرو نے تمہیں بھیجنے کے بجائے فون کیوں نہیں کیا؟" اس نے چونک کر پوچھا تھا۔ اس کے لہجے سے اندازہ ہوا کہ سیڈرو اس کے لئے اجنبی نہیں تھا۔
"وبنفس میں ہماری کلب ہے۔ پولیس نے وہاں ہم سب کو گھیر لیا تھا۔ میں بڑی مشکل سے بچ بچا کر یہاں تک پہنچا ہوں۔ وہاں گولیوں کا زبردست تبادلہ ہو رہا ہے۔"
میں نے دیدہ دانستہ ایک ایسی کہانی تراشی تھی کہ اگر حبیب جیوانی اپنی بیوی کو کچھ بتا کر گیا ہو تو اس کا بیان میری کہانی کے کھانچے میں آسانی کے ساتھ فٹ ہو جائے۔
"اب تم کہاں جاؤ گے؟" ساحرہ نے اپنی گہری آنکھیں میرے چہرے پر مرکوز کر کے سوال کیا۔
"سیٹھ مل جاتے تو میں انہی سے ہدایات لیتا... اب واپس کلب کی طرف جاؤں گا' ہو سکتا ہے کہ پولیس کے گھیرے سے باہر رہ کر میں اپنے ساتھیوں کی کوئی مدد کر سکوں۔ میرے آنے تک کئی تو زخمی ہو چکے تھے" میں نے تشویش زدہ انداز میں بڑبڑاتے ہوئے کہا پھر اچانک نکاسی کے راستے کی طرف پلٹ پڑا۔
"ٹھہرو" وہ پھنسی پھنسی آواز میں بولی "کیا تمہیں میری کوئی فکر نہیں ہے! میں حبیب سیٹھ کی بیوی ہوں" اس کی آواز سے غصے کے ساتھ ہی خوف بھی جھلک رہا تھا۔
"سیٹھ ہوتے تو اور بات تھی' میں آپ کو کیا مشورہ دے سکتا ہوں؟" میں نے بے چارگی کے ساتھ کہا "ہو سکتا ہے کہ پولیس والے عورت سمجھ کر آپ کو کچھ نہ کہیں' انہیں تو سیٹھ کی تلاش ہو گی۔"
"تم عقل سے بالکل پیدل معلوم ہوتے ہو" میری اعتقاد سادگی پر وہ بری طرح تلملا گئی "پولیس والے بہت سنگ دل ہوتے ہیں' سیٹھ نہیں ملا تو وہ سیٹھ کی بیوی کو لے جائیں گے۔ ٹھہرو' میں تمہارے ساتھ چلوں گی" وہ تیزی کے ساتھ ایک کمرے میں گھس گئی۔
میں بے بسی سے شانے ہلا کر رہ گیا۔ پنچھی اگر خود ہی جال میں آ رہا تھا تو مجھے کیا عذر ہو سکتا تھا؟
اس نے اپنے بارے میں کسر نفسی سے کام لیا تھا ورنہ حقیقت یہ تھی کہ ایک بار اسے غور سے دیکھ لینے کے بعد سنگ

دل تو ور کنار خریدے اور مہربان مرد بھی اسے اپنے کندھے پر بٹھا کر اونٹ کی طرح جھکتے ہوئے "دوڑانے" پر آمادہ ہو جاتے ہیں۔ کوئی عورت اگر خوب صورت نہ ہونے کے باوجود کشش انگیز ہو تو بڑی آسانی کے ساتھ مردوں کو دیوانہ بنا دیتی ہے اور عجیب جمالی کی بیوی عورتوں کے اسی پر اسرار قبیلے سے تعلق رکھتی تھی۔

چند ثانیوں بعد وہ اپنے شولڈر بیگ میں مختلف اشیا ٹھونستی ہوئی کمرے سے برآمد ہوئی اور عجلت میں میرا بازو تھام کر مجھے دروازے کی طرف دھکیلتے ہوئے بولی "جلدی نکلو! پولیس آ گئی تو دونوں دھر لیے جائیں گے۔"

اس کی گداز ہتھیلی کی بے تابانہ گرفت نے میرے بازو میں کرنٹ سا دوڑا دیا۔ میں نے پر امید نظروں سے اس کی طرف دیکھا لیکن اس کے بشرے پر خوف اور گھبراہٹ کے علاوہ دور دور تک کچھ بھی نہیں تھا۔ اس نے یہ فرض کر لیا تھا کہ اس کے شوہر کا ملازم ہونے کے ناتے مجھے اس کے حق میں بالکل بے ضرر ہونا چاہیے تھا۔

ہم دونوں فلیٹ اور پھر عمارت سے باہر نکل آئے۔ وہ دانستہ مجھ سے ایک دو قدم آگے نکل گئی۔ میں نے بھی احتراماً اس کے پہلو میں چلنے سے گریز کرنا ہی مناسب سمجھا۔ کار میں بھی میں نے دانستہ اسے پیچھے ہی بٹھایا جو میری سعادت مندی کا کھلا اظہار تھا۔

سولجر بازار سے شاہراہ قائدین سے ہوتے ہوئے ہم گورا قبرستان کی طرف سے گزرے تو میں نے عقب نما آئینے میں اس کی پوزیشن کا جائزہ لیا۔ وہ میرے عقب میں ڈرائیونگ سیٹ کی پشت کی سیدھ میں بیٹھی ہوئی تھی۔

وہ بتیا والوں کی کار تھی اور میں اس کے تمام کل پرزوں سے بخوبی واقف تھا۔ میں نے اپنے آس پاس سڑک صاف دیکھ کر ڈیش بورڈ میں لگا ہوا ایک سوئچ دبا دیا۔ پیچھے سے اس کی ہلکی سی تحیر زدہ چیخ ابھری اور سناٹا چھا گیا۔ وہ اپنی جگہ بیٹھے بیٹھے ایک طرف لڑھک گئی تھی۔

اس کی طرف سے اطمینان ہوتے ہی میں نے کار کی رفتار یک بیک تیز کر دی۔

سلمیٰ گھر پر موجود ہوتی تو بھی مجھے کوئی خاص پریشانی نہ ہوتی کیونکہ وہ ہمارے بہتیرے چھوٹے موٹے جرائم میں ہمارا ساتھ دیتی رہی تھی البتہ گھر میں ایک دلکش اور جوان عورت کے قید ہونے کی وجہ سے جہانگیر کو اپنی بیوی کی نادر پابندیوں کا سامنا کرنا پڑتا لیکن اس رات ہمارے ستارے ہی کچھ اچھے تھے۔ سلمیٰ کو کسی پیچیدگی کی وجہ سے سرشام ہی اس کے نومولود بچے سمیت اسپتال میں داخل کرایا گیا تھا اور جہانگیر ایک اکیلا بیٹھا ٹی وی پر کوئی فلم دیکھنے میں مصروف تھا۔

میری زبان سے قیدی عورت کا ذکر سنتے ہی اس کی باچھیں کھل گئیں۔

"کہاں سے لانا ہے اسے؟" وہ ایک ہی سانس میں اپنے گلاس کی تلچھٹ تک پی کر سیدھا کھڑا ہو گیا۔

میں نے اس کے سر پر ہاتھ مار کر اسے دوبارہ صوفے پر براجمان ہونے پر مجبور کر دیا "تمہیں زحمت کرنے کی ضرورت نہیں۔ اسے میں اپنے ساتھ لے آیا ہوں۔ وہ میری کار میں بے ہوش پڑی ہوئی ہے۔"

"تو چلو! اسے خواب گاہ میں لے آتے ہیں۔ وہ وہاں کب تک پڑی رہے گی؟"

"میں اسے صرف ایک شرط پر تمہاری تحویل میں دے سکتا ہوں" میں نے اسے گھورتے ہوئے کہا۔

"شرط نہیں حکم کرو میرے دوست! ابھی تو تم نے ہمارا حکم مانا آیا ہوں۔"

"اس کے ساتھ ظلم یا زیادتی کی گئی تو مجھ سے برا کوئی نہیں ہوگا۔"

"قطعی نہیں ہوگی، میں ذاتی طور پر اس کا خیال رکھوں گا۔" اس نے خلوص سے کہا "لیکن اتنا تو بتا دو کہ وہ کون ہے اور اندازاً کتنے دن تک یہاں رہے گی؟"

"وہ ایک خاندانی عورت اور وفا شعار بیوی ہے" میرے آخری الفاظ پر اس نے برا سا منہ بنایا جیسے اس عورت کا کسی کی بیوی ہونا اسے پسند نہ آیا ہو۔

میں نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا "اس کا شوہر اول درجے کا بدمعاش اور مکار ہے۔ اسی کو چوٹ لگانے کے لیے میں نے اس کی بیوی کو اغوا کیا ہے لیکن میں اس عورت کو کوئی نقصان پہنچانے کا ارادہ نہیں رکھتا۔ ہو سکتا ہے کہ دو چار دن بعد میں اسے رہا کر دوں۔ اس کا انحصار میرے اور اس کے شوہر کے معاملات طے ہونے پر ہوگا۔"

"ہوش میں آنے کے بعد وہ جاننا چاہے گی کہ وہ کہاں اور کن لوگوں کے درمیان میں ہے۔"

"تم کرائے کے آدمی ہو، تمہیں مغویان کو چھپائے رکھنے کا بھاری معاوضہ ملتا ہے۔ وہ مجھے پیڈرو ڈی سوزا کے نام سے جانتی ہے۔ تم کہہ سکتے ہو کہ پیڈرو کبھی کبھار لوگوں کو تاوان کے لیے اٹھاتا رہتا ہے۔"

"اس کے سامنے میں تمہیں برا بھلا بھی کہہ لوں تو تمہیں کوئی اعتراض تو نہیں ہوگا؟"

"تم مجھے گالیاں بھی دے سکتے ہو" میں نے اس کو دھکا جھاڑتے ہوئے کہا "بس یہ یاد رکھنا کہ اس نے مجھ سے تمہاری شکایت کی تو مجھ سے برا کوئی نہیں ہوگا۔"

"یہ فقرہ تم دوسری بار کہہ رہے ہو" مجھے تیز نظروں سے گھورتے ہوئے دیتے ہوئے تمہیں اپنی برائی کا اتنی شدت سے احساس کیوں ہو رہا ہے۔ کہیں ایسا تو نہیں کہ اس طرح تم خود اس عورت

باشتعال میں لانے کی کوشش کر رہے ہو؟"

"بہت بولنے لگے ہو' یہ بتاؤ کہ تمہاری غیر موجودگی میں بنے گا؟"

"چنگال میں ملاقات کے اوقات کے علاوہ کسی کو داخلے کی نہیں ہے اس لئے میں تھوڑی دیر کے لئے سلطنی سے نکلے بنگلہ۔ پانچوں ملازمین میرے اشارے کے ہیں۔ میں انہیں باہر کر دوں گا تاکہ وہ کسی کو دھوکا دے کر نکلنے میں کامیاب ہو جائیں۔ دیکھیں اسے کارٹن سے نکلوا تا ہوں۔"

انگیز نے سروس بیل بجا کر ایک ملازم کو طلب کیا اور بیچے ڈرے میری کار کی چابی اس کے حوالے کر دی۔

ملازم کی نگرانی میں تھوڑی دیر کیا اور بے ہوش عورت کو رہے پلاو کرا لایا تو جہانگیر اپنا دل مسوس کر رہ گیا۔ اسے پڑا ہوا دیکھ کر اس کی جو حالت ہوئی' وہ دیدنی تھی۔ شاید محسوس ہو رہا تھا کہ ایسی دلکش اور دوشیزہ بدن خاتون کو اپنے مہربان ہونے کی۔ عادت سے وہ کیوں محروم رہا۔

دل چاہتا ہے کہ میں اسے فوراً اپنی سیکریٹری بنا لوں" کے چلتے ہی جہانگیر ایک گہرا سانس لے کر بولا "آج کل چہرے خوابوں میں بھی نظر نہیں آتے۔"

"کیوں؟ کیا ہوا ہے دل بھر گیا ہے؟" میں نے اس کی شیوکے بارے میں سوال کیا۔

"وہ ضرورت سے زیادہ سعادت مند ہو گئی ہے۔ کبھی کبھی تو محسوس ہونے لگتا ہے جیسے میں نے سیکریٹری کی جگہ اپنی بیوی کو بٹھا لیا ہو" وہ اداس لہجے میں بولا۔

"یہ اپنی مرضی سے یہاں نہیں آئی' زبردستی لائی گئی ہے۔ کے بارے میں زیادہ سوچ کر اپنا دل خراب نہ کرو' تم اسے پھانسنے کی کوشش میں بھی کامیاب نہیں ہو سکتے۔"

"اسے ہاتھ پیر باندھ کر بھی سیکریٹری کی کرسی پر بٹھا دیا جائے چل سکتا ہے۔"

"اس کے ہاتھ پیر باندھ دو گے تو کام تمہارے فرشتے کریں" وہ سوچ میں آیا ہوا تھا اور میں اسے چھیڑ کر لطف لے رہا

"کام" وہ دل کھول کر ہنسا "یہ تم سے کس نے کہہ دیا کہ سیکریٹری کام بھی کرتی ہے۔ پہلے میں ایک کام دو ایک کو سمجھاتا پھر جھک مار کر وہی کام از سر نو خود کرنا پڑتا ہے۔ اس کے بیٹھے ہوئے ہوں گے تو میرا کام رکنا تو نہیں ہو گا۔ یہ خیال تو بس صاحب لوگوں کا موڈ اچھا رکھنے کے لئے ہوتی ہیں۔ کام کرنے والی سیکریٹریاں گورے اپنے ساتھ لے گئے تھے اور خوبصورت تھیں انہیں اپنی بیویاں بنا کر ساتھ ہی لے گئے تھے۔ ان سے سرخی نسل کے کچھ اینگلو انڈین بچے یہاں رہ گئے ہیں' ملاسامانوں کے مقابلے میں ان کا ہونا نہ ہونا برابر ہے۔"

اسی اثنا میں بے ہوش عورت نے کراہتے ہوئے اپنی آنکھیں نیم وا کیں اور جہانگیر "ارے باپ رے!" کہہ کر اچھل پڑا۔

"اب کیا ہوا تم کو؟" میں نے برا سا منہ بنا کر اسے گھورتے ہوئے پوچھا۔

"اس کی تو آنکھیں بھی نیلی ہیں" وہ دانت پر دانت جما کر کسی سردی کھاتے ہوئے شخص کی طرح بولا "نیلی آنکھیں میرے دل پر خنجر کی طرح وار کرتی ہیں۔"

"اس کے معاملے میں سنجیدہ رہنے کی کوشش کرو۔ میں تمہیں ایک بار پھر متنبہ کر رہا ہوں کہ یہ ہمارے ہاتھ سے نکل گئی تو اس کا شوہر ہمارا اس شہر میں جینا دوبھر کر دے گا۔ شاید وہ دلدار آنا سے کم نہیں ہے۔"

"تم فکر نہ کرو' میں دل کے معاملات کو دماغ پر نہیں چڑھنے دیتا۔" وہ دلجوئی سے ہنس دیا۔

پہلے میں نے ارادہ کیا کہ اس کے ہوش میں آنے سے پہلے وہاں سے کھسک جاؤں تاکہ وہ ایک اجنبی کے سامنے کھل کر اپنے دل کی بھڑاس نکال سکے لیکن پھر میں نے ارادہ بدل دیا۔

میں کمال ہوشیاری کے ساتھ اسے اس کے فلیٹ سے نکال لایا تھا لیکن اس کے بھڑک اٹھنے کے خطرے کی وجہ سے راستے میں اس سے کوئی متنازعہ سوال نہیں کر سکا تھا اس لئے میں مختصر سی بات چیت کا سلسلہ اسی وقت ختم کر دینا چاہ رہا تھا۔

کئی بار کسمسانے کے بعد آخر کار اس نے آنکھیں کھول دیں۔ چند ثانیوں تک وہ بستر پر چت پڑی اس طرح پلکیں جھپکاتی رہی جیسے اسے گھور اندھیرے سے یک بیک چندھیا دینے والی تیز روشنی میں دھکیل دیا گیا ہو۔ رفتہ رفتہ اس کے چہرے پر ہوش مندی کی علامات ظاہر ہوئیں تو وہ بھڑک کر بستر سے اتر گئی اور کھا جانے والی نظروں سے باری باری ہم دونوں کو گھورنے لگی۔

پھر وہ مجھ سے مخاطب ہو کر غصیلے لہجے میں پھٹ پڑی "نمک حرام! تم تو مجھے کسی کلب لے جا رہے تھے... یہ کہاں لے آئے ہو؟ تم نے راستے میں مجھے بے ہوش کیوں کیا تھا؟"

میں نے مسکراتے ہوئے اس کے غصیلے چہرے کا جائزہ لیا پھر پرسکون لہجے میں کہا "پہلی بات یہ کہ میں نمک حرام نہیں ہوں۔ تمہارے شوہر کا ملازم نہیں ہوں بلکہ اپنا نمک کھاتا ہوں اور اپنا ہی وفادار ہوں۔ دوسری بات یہ کہ کسی کلب کوئی اچھی جگہ نہیں ہے۔ شریف عورتیں وہاں نہیں جایا کرتیں۔ تیسری بات یہ کہ تم اس وقت میرے ایک محفوظ ٹھکانے پر ہو۔ آخری بات یہ کہ میں نے تمہیں بے ہوش نہیں کیا تھا۔ تم خود بے ہوش ہو گئی تھیں۔"

چند ثانیوں تک وہ خاموش رہی۔ اس کے چہرے کے تاثرات رفتہ رفتہ تشویش میں ڈھلتے جا رہے تھے۔ آخر کار بات کسی حد تک اس کی سمجھ میں آگئی اور وہ تفکر آمیز لہجے میں بولی۔

"اس کا مطلب ہے کہ تم نے جھوٹ بول کر مجھے اغوا کیا ہے۔"

"تم اپنی مرضی سے میرے ساتھ آئی ہو۔ میں نے اس بارے میں ایک لفظ بھی نہیں کہا تھا۔"

"لیکن تم نے کی کلب پر پولیس کے چھاپے اور میرے فلیٹ پر پولیس کے چھاپے کا ذکر کر کے مجھے اس قدر خوف زدہ کر دیا تھا کہ میرے پاس تم پر بھروسا کرنے کے علاوہ کوئی اور راستہ ہی نہیں تھا۔"

"کی کلب شہر کے روٴسا اور اعلیٰ حکام کی عیاشیوں کا خفیہ اڈا ہے۔ اگر تمہارا اس سے کوئی تعلق ہے تو تمہیں خوف زدہ ہو ہی جانا چاہئے تھا۔ ویسے سیٹھ اس وقت کہاں ہو گا؟"

"مجھے یہ سب تمہاری سازش معلوم ہوتی ہے۔ تم نے پہلے اسے بہانے سے گھر سے چلا جانے پر مجبور کیا پھر تم مجھے لے آئے۔ اسے بھی کی کلب کے حوالے سے الجھایا گیا ہے لیکن میں بتائے دیتی ہوں کہ حبیب سے ٹکرا کر تم خسارے میں رہو گے۔ وہ ہرگز یہ برداشت نہیں کرے گا کہ کوئی اجنبی اس کی بیوی کی توہین کرے۔"

"تمہارے شوہر کا دم خم بھی جلد ہی سامنے آجائے گا۔ فی الحال تم یہ بتاؤ کہ رسوائے زمانہ کی کلب سے حبیب کا کیا تعلق ہے اور تم اس کی مصروفیات سے کس حد تک باخبر ہو؟"

"میں تمہاری کسی بات کا جواب دینے کی پابند نہیں ہوں۔" وہ بے خوفی کے ساتھ بولی۔

اسے اپنے شوہر کی ہمت اور حوصلے پر ناز تھا اسی لئے وہ مجھ سے بحث کر رہی تھی لیکن اس کے لئے بھی دل گردے کی ضرورت تھی اور میرا اندازہ تھا کہ وہ ایک دلیر عورت تھی۔

"چند روز یہاں رہو گی تو تمہارے سارے کس بل ڈھیلے ہو جائیں گے۔"

"تم مجھے میری مرضی کے خلاف یہاں نہیں روک سکتے۔ میں شور مچا کر ہنگامہ کھڑا کر دوں گی۔"

"یہ شوق بھی پورا کر لینا۔" میں نے نہایت سکون سے کہا۔ "گلا بیٹھ جائے تو رولا تک لینا۔ یہ مکان ایک ویرانے میں واقع ہے جہاں میلوں دور تک تمہاری آواز سننے والا کوئی نہیں ہو گا۔"

"تم وحشی درندے ہو۔" وہ کراہت آمیز انداز میں بولی۔ "ایک بے بس عورت کے ساتھ یہ سلوک کسی مرد کے شایان شان نہیں ہے۔ پتا نہیں تم مجھ سے کیا چاہتے ہو؟"

"ہمیں سیٹھ کی اصلیت کا علم ہے۔ یہ بھی معلوم ہے کہ اسے جرمنی کی جیل سے کن لوگوں نے فرار کرایا تھا۔ وہ اب تک انہی کے لئے کام کر رہا ہے۔ اس کی خدمات کے صلے میں اسے بہت کچھ مل چکا ہے لیکن اب ہم بھی اپنا حصہ چاہتے ہیں۔ جب تک وہ ہمارے مطالبات تسلیم نہیں کرے گا، تمہیں یہاں رہنا ہو گا۔ وہ اپنی ضد پر اڑا رہا تو پھر اسے تمہاری لاش کا سامنا کرنا ہو گا۔ ہم لوگ حریفوں کو اپنے سامنے جھکانے کے ہر طریقے سے اچھی طرح واقف ہیں۔"

اس بار میری باتیں سن کر اس کے چہرے پر خوف کی پرچھائیں پھیل گئی۔ "یعنی تم مجھے یرغمال بنانا چاہتے ہو؟"

"وہ تمہاری لاش ملنے پر بھی نہ جھکا تو اس کا کچا چٹھا پولیس تک پہنچا دیا جائے گا۔" میں نے اس کے سوال کو نظر انداز کرتے ہوئے اپنی بات جاری رکھی۔ "ہمیں معلوم ہوا ہے کہ کار حادثے میں جل کر اس کے ہم شکل کو ریکارڈ میں سیٹھ حبیب ثابت کر کے مردہ قرار دیا جا چکا ہے لیکن یہ نہ بھولو کہ ایک مدت کے بعد بھی قبر سے مقتول کی باقیات نکال کر یہ ثابت کرنا دشوار نہیں ہو گا کہ وہ حبیب جیلانی نہیں تھا۔ ہم سے ٹکرا کر وہ اپنی زندگی خراب بنا لے گا۔"

وہ سہمے ہوئے انداز میں مسہری پر بیٹھ گئی اور قابت زدہ آواز میں بولی "مجھے کچھ پتا نہیں کہ تم کیا کہہ رہے ہو لیکن مجھے اندازہ ہے کہ تمہاری باتوں میں کچھ نہ کچھ حقیقت ضرور ہو گی۔ میں چاہتی ہوں کہ تم مجھے ایک بار حبیب سے فون پر بات کرنے کا موقع ضرور دو۔ میرا خیال ہے کہ میں افہام و تفہیم کی کوئی راہ نکالنے میں ضرور کامیاب ہو جاؤں گی۔"

"کسی آخری فیصلے سے قبل میں اس بارے میں غور کروں گا۔ فی الحال تمہیں کسی سے رابطے کی کوئی اجازت نہیں ہو گی۔ حبیب کا ابتدائی رد عمل سامنے آنے کے بعد میں اپنا لائحہ عمل طے کروں گا۔"

میں ٹہلتا ہوا اس خواب گاہ سے باہر آ گیا۔ جہانگیر وہیں کھڑا رہا۔

"یہ بہت خبیث اور ضدی آدمی ہے" جہانگیر کی دھیمی آواز میرے کانوں سے محفوظ نہ رہ سکی "تم اس سے زیادہ بات نہ کرو ورنہ یہ تمہارے بال مونڈ کر تمہارا چہرہ بگاڑ دے گا۔"

"لیکن تم بھی تو اسی کے ساتھی ہو" عورت کی آواز ابھری۔ ان کے مکالمات سننے کے لئے میں اپنی پیش قدمی ترک کر کے دروازے کے قریب ہی رک گیا تھا۔

"پانچوں انگلیاں یکساں نہیں ہوتیں" جہانگیر اسے رام کرنے کے چکر میں فرسودہ محاوروں پر اتر آیا تھا۔ "یہ بدمعاش جوانی کے پورے تیس برس مال بردار بحری جہازوں پر ملازمت کرتے ہوئے کھلے سمندروں میں گزار چکا ہے۔ تمہیں معلوم ہے کہ ایسے جہازوں پر جنس لطیف کا سایہ بھی نہیں پڑتا۔ تیس سال تک دن رات مردوں میں رہ کر یہ بدمعاش جنگلی ہو گیا ہے۔ اسے عورتوں سے نہ کوئی رغبت ہے اور نہ ہمدردی۔"

"تو کیا میں یہ سمجھ لوں کہ تم بدمعاش کے خلاف میرا ساتھ دو گے؟"

"وہ مجھے بھی چیر پھاڑ کر رکھ دے گا۔ میں اتنا خود

رہا ہوں کہ جب تک تم اس کی تحویل میں رہو، تمہیں اس خطرے سے بچاتا رہوں" جہانگیر کی آواز سنائی دی۔

"اگر تمہاری یہ ہمدردی بے لوث ہے تو تم واقعی ایک عظیم انسان ہو۔"

وہ جہانگیر کی اپنی چالبازیاں تھیں جو اس نے میری توقع سے پہلے شروع کر دی تھیں اس لئے میں اس پر اپنا بھرم قائم رکھنے کی نیت سے بٹنوں کے بل چلتا ہوا تیزی سے آگے بڑھ گیا۔

میں ڈرائنگ روم میں ٹی وی کے سامنے آ بیٹھا۔ کچھ دیر بعد جب وہاں پہنچا تو خاصا مسرور اور شاداں نظر آ رہا تھا۔

"وہ تم سے بہت زیادہ ڈر گئی ہے۔" اس نے آتے ہی مجھے بتایا۔

"چلو، اچھی بات ہے۔ تمہیں اپنی نرم دلی دکھا کر اس سے بات کرنے میں آسانی ہو جائے گی۔"

"میں اتنا گھٹیا نہیں ہوں کہ اس کی زبان سے تمہاری ہجو سن کر بھی اس کی نیلی آنکھوں میں ڈوب جانے کی کوشش کرتا رہوں۔ میں نے اسے صاف الفاظ میں جتا دیا ہے کہ میں تم سے مختلف نہیں ہوں۔"

اس کے سفید جھوٹ پر میں دل ہی دل میں ہنس دیا اور بولا۔ "ان میں نے تو اجازت دے دی تھی کہ نظریۂ ضرورت کے تحت اس کے سامنے مجھے برا بھلا کہہ سکتے ہو۔"

"تمہاری اجازت اپنی جگہ، لیکن انسان کا ضمیر بھی تو کوئی چیز ہے" اس نے اتنے پُرخلوص لہجے میں وہ بات کہی کہ اگر میں نے اس کی ہرزہ سرائی اپنے کانوں سے نہ سنی ہوتی تو بے اختیار اس پر یقین کر لیتا۔

"کئی بار سوچا کہ تمہاری برائیاں کر کے اس کی ہمدردی حاصل کرنے کی کوشش کروں لیکن زبان نے ساتھ نہیں دیا" مجھے خاموش پا کر اس نے اپنی پاکی داماں کی حکایت کچھ اور دراز کر لی۔

میرے لئے اس مرحلے پر اسے ٹوکنا ضروری ہو گیا تھا۔ اس لئے میں نے بے پروائی سے کہا "زبان کیسے ساتھ دیتی؟ تم ڈر رہے تھے کہ کہیں میں تمہیں بھی چیر پھاڑ کر نہ رکھ دوں۔ کھلے سمندر میں مال بردار جہازوں پر بیس برس گزارنے کے بعد آدمی خونخوار اور جنگلی ہو جاتا ہے۔"

جہانگیر آنکھیں پھاڑ کر حیرت سے مجھے گھورنے لگا۔ اس کے چہرے پر برستے والی احمقانہ بوکھلاہٹ اور سراسیمگی قابل دید تھی۔ چند لمحوں تک کوشش کے باوجود وہ اپنی زبان سے ایک لفظ کی ادائیگی نہ کر سکا پھر یکایک ہی اس کی زبان کی بندش دور ہو گئی اور وہ اونچی آواز میں مجھ پر برس پڑا۔

"تم بہت واہیات اور چھچھورے انسان ہو، میری ہی چھت کے نیچے میری جاسوسی میں لگے رہتے ہو۔"

"جاسوسی کی ضرورت ہی پیش نہیں آئی۔ جوش کی وجہ سے تم کو اپنی آواز پر قابو نہیں رہا تھا اس لئے میں نے واپس جاتے ہوئے تمہاری گفتگو لفظ بہ لفظ سنی ہے" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔

"تم جھوٹے ہو" اپنی خفت مٹانے کے لئے اسے الزام تراشی کا سہارا لینا ہی تھا "چیر پھاڑ کی بات تو میں نے کافی دیر بعد کی تھی۔ اتنی دیر میں تمہیں یہاں لوٹ آنا چاہئے تھا اور یہاں تک میری آواز آنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔"

وہ رنگے ہاتھوں پکڑا گیا تھا اس لئے بری طرح جھینپا ہوا تھا۔ وہ جھاڑ کے کانٹے کی طرح مجھ سے الجھنے کی کوشش کرتا رہا لیکن میں کیبنٹ سے بوتل اور گلاس نکالنے کے بعد اسے ٹھنڈا کرنے میں کامیاب ہو ہی گیا۔

وہاں سے فارغ ہو کر میں فلیٹ پر پہنچا تو تینوں ہی بے تابی کے ساتھ میری واپسی کے منتظر تھے۔ ویرا سب سے زیادہ بھری بیٹھی تھی اور آثار بتا رہے تھے کہ اس نے غزالہ کو بھی میری طرف سے بھڑکایا ہوا تھا۔

"یہ وقت ہے تمہارا آنے کا؟ کہاں دھکے کھاتے پھر رہے تھے؟" ویرا نے آنکھیں نکال کر دھونس سے پوچھا تھا۔

"آئندہ دیر ہو گئی تو رات باہر گزار کر سویرے ہی آیا کروں گا۔" میں نے خوش دلی کے ساتھ کہا۔

"میں فکر مند ہو گئی تھی" غزالہ شکایتی لہجے میں بولی "آج کل کے حالات اچھے نہیں ہیں اور ہم لوگ تو ویسے بھی تلوار کی دھار پر چل رہے ہیں۔ جب تک بلیک کیٹ لی زندہ ہے یہ خطرہ باقی رہے گا۔"

"مجھے احساس ہے ڈارلنگ، میں خود بھی گھر لوٹنا چاہ رہا تھا۔ میرے لئے تمہاری واپسی کوئی معمولی واقعہ نہیں ہے لیکن میری مجبوری ناگزیر تھی۔ آج پھر سرکار اپنی حاضر دماغی کی وجہ سے بال بال بچا ہے ورنہ اس کا بھی قصہ ختم ہی کیا ہوتا۔"

اس مردود کا ذکر سب ہی کے لئے چونکا دینے کا سبب بن گیا۔ ویرا اور غزالہ کو میرے مشن کا سرے سے علم ہی نہیں تھا کیونکہ سیٹھ دُود اور حبیب جیوانی سے فون پر گفتگو کرنے کے بعد جب میں فلیٹ سے نکلا تو وہ دونوں شاپنگ کے لئے گئی ہوئی تھیں۔ سلطان شاہ کو معلوم تھا کہ میں حبیب جیوانی کی بیوی کو اغوا کرنے کے ارادے سے نکلا تھا پھر میں نے ویرا کے گھر سے فون کر کے اسے اپنے الجھ جانے اور وہیں سے فارغ ہونے کے بارے میں بتایا تھا لیکن وہ بھی اندازہ نہیں لگا سکا تھا کہ میں بلیک کیٹ لی کے مسئلے میں الجھ گیا تھا۔

"ہمارے درمیان دوستی اور دشمنی چلتی رہتی ہے" میں نے براہ راست ویرا سے مخاطب ہو کر کہا "آج ہم ایک دوسرے کے ہم نوالہ و ہم پیالہ ہیں لیکن کچھ نہیں کہا جا سکتا کہ تم کب ہتھیار

سنبھال کر میرے خون کی پیاسی ہو جاؤ گی۔ اس لئے....."

"نہیں!" ویرا نے ہاتھ اٹھا کر تلخ لہجے میں کہا "تمہارے دل میں میری طرف سے ابھی تک بدگمانیاں موجود ہیں۔ جب ایک دوسرے کی طرف سے دل صاف نہ ہوں تو پھر مل جل کر رہنا راحت کے بجائے کوفت کا سبب بن جاتا ہے۔ جب تک غزالہ تم کو نہیں ملی تھی میں اخلاقاً خود کو تمہارا پابند سمجھ رہی تھی۔ اس کے آجانے کے بعد یہ مجبوری بھی دور ہو گئی ہے....."

"پوری بات سنو!" میں نے اس کی بات کاٹ کر اسے سختی سے ڈانٹا۔ "بلاوجہ اپنا اور میرا موڈ برباد نہ کرو۔"

میں لمحہ بھر کے لئے خاموش ہوا۔ جب خلاف توقع ویرا نے زبان نہیں کھولی تو میں نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا "جو کچھ میں بتانے والا ہوں وہ بہت اہم ہے اور اس ملک کی داخلی سلامتی کے ایک حساس موضوع سے تعلق رکھتا ہے اس لئے میں سب سے وعدہ لینا چاہتا ہوں کہ ہمارے باہمی تعلقات جیسے بھی رہیں' ہم اس انکشاف سے کوئی ناجائز فائدہ اٹھائیں گے اور نہ اسے کسی اور پر ظاہر کریں گے۔ یہ راز ہمیشہ ہمارے سینے میں دفن رہے گا۔"

"یہ دونوں تو تمہارے اپنے اور پاکستانی ہیں۔ میں غیر ملکی ہوں اور تم مجھ سے بدظن بھی ہو' اس لئے بائبل لے آؤ تاکہ میں حلف اٹھا کر تمہیں اپنی نیک نیتی کا یقین دلا سکوں" ویرا کا لہجہ بہت تلخ تھا۔

"تم باز نہیں آؤ گی؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے بے بسی سے کہا۔

"ویرا ٹھیک کہہ رہی ہے" غزالہ نے اس کی تائید کرتے ہوئے کہا "اگر تمہیں ہم میں سے کسی کی نیک نیتی پر شبہ ہے تو تمہیں اس کی موجودگی میں یہ ذکر ہی نہیں چھیڑنا چاہئے تھا۔"

کچھ دیر کی بدمزگی کے بعد میں ان تینوں کو قائل کرنے میں کامیاب ہو گیا اور پھر میں نے اول خان کا نام ظاہر کئے بغیر اسپیشل ٹاسک فورس کا ذکر چھیڑ دیا جو بلیک کیٹ بی کے پیچھے لگ چکی تھی۔

میری کہانی ان کے لئے جتنی سنسنی خیز تھی' اس سے کہیں زیادہ حیرت انگیز تھی۔ وہ سوچ بھی نہیں سکتے تھے کہ ہماری کوششوں کے نتیجے میں کوئی منظم اور طاقتور قوت بلیک کیٹ بی کی بیخ کنی کی طرف متوجہ ہو جائے گی۔

○☆○

ہماری مجلس رات گئے تک جاری رہی اس لئے اگلی صبح میں شاید دیر تک سوتا رہتا لیکن فون کی مسلسل بجنے والی گھنٹی نے مجھے بیدار ہونے پر مجبور کر دیا۔ سلطان شاہ اسی کمرے میں ایک صوفے پر پڑا بے خبر سو رہا تھا۔ غزالہ' ویرا کے ساتھ دوسری خوابگاہ میں سو رہی تھی۔

"یار! میں نے صبح ہی صبح ایک بری خبر سنانے کے لئے فون کیا ہے" جہانگیر کی اداس اور بوجھل آواز سن کر میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ سب سے پہلے میرا دھیان مسرت بانو کی طرف گیا تھا۔

اگر وہ جہانگیر اور اس کے ملازمین کو چکمہ دے کر نکلنے میں کامیاب ہو گئی تھی تو وہ واقعی ایک بدترین خبر ہوتی۔ اس کی شکایت پر حبیب شیوانی پوری ہمت کے ساتھ جہانگیر کے مکان اور اس کے مکینوں کو نیست و نابود کروا سکتا تھا۔ وہ مقامی مافیا کا چیف تھا اور مافیا چیف کی بیوی کو اغوا کر لینا کے کسی بھی خطے میں ناقابل معافی' سنگین جرم سمجھا جاتا ہے جس کی سزا کر مافیا کے سارے بڑے متحد ہو کر پوری قوت سے نافذ کرتے ہیں تاکہ جرائم کی دنیا میں ان کی ساکھ اور دھاک برقرار رہ سکے۔

"آگے بھی تو!" اس کی خاموشی سے خلجان میں مبتلا ہو کر میں نے بے چینی سے کہا۔

"کل رات ڈاکوؤں کی بہت بڑی ٹولی نے منظور ماموں کی حویلی پر حملہ کر کے ان کا بدن چھلنی کر دیا....."

وہ خبر میرے اعصاب پر بجلی بن کر گری۔ منظور ماموں اپنی پوری احتیاط کے باوجود اس امر کو صیغہ راز میں رکھنے میں ناکام رہے تھے کہ ملا سرکار کے سحر کو ختم کر کے اس کے حجرے کو منہدم کرنے والے ان کے مہمان تھے۔ ملا سرکار یا بلیک کیٹ بی اندرون سندھ ڈاکوؤں کا سب سے بڑا سرپرست اور مربی تھا۔ اسے نقصان پہنچانے والے' اس کے پیروکاروں کے نزدیک ناقابل معافی مجرم تھے اور انہوں نے آخر کار منظور ماموں جیسے اپنی کھال میں مست رہنے والے کھلے جاگیردار کو موت کے گھاٹ اتار دیا تھا۔

"حویلی پر گھنٹوں فائرنگ کی گئی اور راکٹ بھی برسائے گئے" جہانگیر کی دل گرفتہ آواز مجھے کسی گہرے کنوئیں کی تہہ سے آتی ہوئی محسوس ہو رہی تھی "ان لوگوں نے ملازمین کی مدد سے ڈٹ کر مقابلہ کیا لیکن پھر ان کا گولہ بارود جواب دے گیا۔ وہ سب حویلی سے نکل کر تاریک باغ میں چھپ گئے لیکن ڈاکو پوری تیاری کے ساتھ آئے تھے۔ انہوں نے منظور ماموں اور ان کے بڑے لڑکے محمود کو ڈھونڈ نکالا۔ ان کی دل خراش چیخیں اور ڈاکوؤں کے وحشیانہ قہقہے رات کے اندھیرے میں گونجتے رہے۔ ثریا اور منصور ان چیخوں پر لرزتے رہے لیکن کوئی اپنی کمین گاہ سے باہر نکلنے کی ہمت نہیں کر سکا۔ گولیوں کی آخری باڑھ کے ساتھ ساری حویلی اس بدنصیب حویلی میں سناٹا چھا گیا۔ آج صبح اجالا پھیلنے پر وہ لوگ ڈرتے ڈرتے باہر نکلے تو منظور ماموں اور محمود کی چھلنی لاشیں رسوں کے سہارے حویلی کے بڑے پھاٹک پر جھول رہی تھیں۔ ڈاکوؤں نے انہیں بدترین تشدد کا نشانہ بنانے کے بعد

ں کیا تھا۔ مجھے ابھی ابھی منصور نے فون پر اس سانحے کی اطلاع دی ہے۔"

میرا دل یک بیک بوجھل ہو گیا۔ کہنے کو تو ان دونوں باپ بیٹی کی عمروں میں کافی تفاوت تھا لیکن دونوں ہی چنچل اور رنگین مزاج تھے۔ دونوں ہی نے الگ الگ پیرائے سے اظہار عشق کر کے سب تو نہیں پھٹکار اور مار کھائی تھی لیکن دونوں میں سے کوئی بھی ں سراپا ناز کی ناز برداری سے بے مزہ نہیں ہوا تھا۔

اس دہرے قتل کا بوجھ مجھے اپنی گردن پر محسوس ہونے لگا۔ منظور ماموں کے مہمان تھے اور محمود نے کوٹ مندو کی طرف ان کی رہنمائی کی تھی۔ ان دونوں کا بس یہی جرم تھا جس پر انہیں موت کے گھاٹ اتار دیا گیا تھا۔

"تم ان کی تدفین کے لئے جاؤ گے؟" قدرے سکوت کے بعد میں نے بھاری لہجے میں پوچھا۔

"نہ میں جاؤں گا اور نہ تم ادھر کا رخ کرو گے" جہانگیر نے جواب دیا "یہ منصور کی ہدایت ہے۔ ڈاکوؤں کے انتقام کی آگ دشمن کے لہو کی پھوار کے بغیر سرد نہیں ہوتی۔ اس کا خیال ہے کہ ڈاکوؤں کے مسلح ساتھی بھیس بدل کر جنازوں میں شرکت کریں گے اور اس جلوس میں ہم میں سے جو بھی دکھایا بھیجا گیا اسے وہاں بھرے جلوس میں چھلنی کر دیا جائے گا۔ کوٹ مندو کے واقعے نے ڈاکوؤں کو بہت زیادہ مشتعل کر دیا ہے۔ منصور نے ہمیں کراچی میں بھی محتاط رہنے کا مشورہ دیا ہے۔"

"وہ دونوں ہماری مدد اور میزبانی کرنے کی وجہ سے مارے گئے" میں نے متاسفانہ لہجے میں کہا "اور ہم اپنے ہاتھوں سے انہیں مٹی بھی نہیں دے سکتے۔ کیسی مجبوری اور بے بسی ہے؟"

"یہ سب بہانے ہوتے ہیں۔ موت کا وقت تو ہر ایک کا مقرر ہوتا ہے۔"

"اور مسز جیوالی کہاں ہے؟" کچھ دیر تک منظور ماموں اور ان کی اولادوں کے بارے میں گفتگو کرنے کے بعد میں نے لاابالی پن سے پوچھا۔

"کچن میں ناشتا بنا رہی ہے" جہانگیر کا جواب سن کر میں ہکا بکا رہ گیا۔

"وہ کسی کھڑکی یا روشندان سے نکل بھاگی تو اس کا شوہر ہمیں کچا چبا جائے گا" میں نے بوکھلا کر کہا۔

"وہ نہیں بھاگے گی۔ میں نے اسے مسلح پہرے داروں کا خوف دلایا ہوا ہے۔ وہ میں میرے ساتھ تھی۔ اس کے جاتے ہی منصور کا فون آیا تھا۔ ویسے میں مزید احتیاط رکھوں گا۔"

"وہ تمہاری خوابگاہ میں کیا کر رہی تھی؟" میں نے ترش لہجے میں سوال کیا۔

"وہ اپنے کمرے میں ڈر رہی تھی" اس کی خفت آمیز آواز ابھری "میں رات ہی کو اسے یہاں لے آیا تھا۔ اس سے میری دوستی ہو گئی ہے۔ منظور ماموں اور محمود کے دہرے قتل کی خبر نے میرا اچھا خاصا موڈ غارت کر دیا ہے۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ اس نے تمہیں الو کا گوشت کھلا دیا ہے" میں نے غصیلے لہجے میں کہا "رات بھر تم سے دوستی کر کے تمہاری عقل چوپٹ کر دی اور اب وہ یقیناً نکل بھاگی ہوگی۔ میں لائن ہولڈ کر رہا ہوں۔ کچن دیکھ کر مجھے بتاؤ کہ وہ موجود ہے یا بھاگ گئی۔"

"میں دو منٹ میں آتا ہوں" وہ میری ہدایت پر بحث کرنے کی ہمت نہیں کر سکا۔

میں ریسیور کان سے لگائے بیٹھا رہا اور انتظار کا وقفہ تکلیف دہ حد تک طویل ہوتا چلا گیا۔ اس تاخیر نے میرے اندیشوں کو اور قوی کر دیا۔ اگر مسز جیوالی فرار ہو ہی گئی تھی تو جہانگیر کے سر پر جوتے لگانے ضروری ہو گئے تھے۔

تقریباً دس منٹ بعد ریسیور میں جہانگیر کے چڑھے ہوئے سانسوں کے درمیان اس کی آواز ابھری "وہ...... موجود ہے۔"

"موجود ہے تو تم ہانپ کیوں رہے ہو؟" میں نے درشت لہجے میں پوچھا۔

"تمہارا اندازہ درست تھا" اس کی مسمسی آواز ابھری "وہ کچن کی کھڑکی سے احاطے میں کود چکی تھی لیکن چوکیدار نے بروقت اسے دیکھ لیا۔ میں ابھی ابھی اسے کمرے میں منتقل کروا کے آیا ہوں۔ اب اس الو کی پٹھی کے ساتھ ذرا سی بھی رعایت نہیں کروں گا۔ یہاں سے ایسی معصوم بن کر گئی تھی جیسے عمر بھر یہیں سے جانے کا ارادہ نہ رکھتی ہو۔"

"تم میں ذرا سی بھی شرم ہے تو کہیں ڈوب مرو!" میں اس پر برس پڑا "بڈھے طوطے ہو گئے ہو لیکن تریا چلتر کو خاک نہیں سمجھتے۔ بس جہاں کسی عورت کو دیکھتے ہو رال ٹپکنے لگتی ہے۔ میں نے پہلے ہی کہا تھا کہ اس سے ہوشیار رہنا لیکن تمہیں تو ضد ہو گئی ہے کہ جو کچھ میں کہوں گا، تم اس کا الٹ ہی کرو گے......"

اس نے شرمسار لہجے میں میری بات کاٹ دی "بس اب وقتی لعن طعن نہ کرو۔ منظور ماموں کے قتل سے میرا دل ویسے ہی برا ہو رہا ہے۔ ایسا نہ ہو کہ میں واقعی خود کو گولی مار لوں۔ تم یقین کرو کہ میری جگہ تم خود بھی ہوتے تو اس کی معصومانہ اداکاری سے دھوکا کھا جاتے۔ سالی کی صورت حرام ثابت ہوئی ہے۔"

"میری بات رہنے دو۔ تم وہاں سے کرتا قل ہو اور میں یہاں بھی چوکنا ہوں۔ اگر میں ابھی تمہیں کچن کی طرف نہ دوڑاتا تو وہ تمہارے چوکیدار سے کبڈی کھیل کر صاف نکل جاتی اور تم اپنی گردن کٹوا بیٹھتے۔"

"تم کو تو واقعی ولی ہونا چاہیے تھا" جہانگیر کی تحیر زدہ آواز ابھری "چوکیدار شور مچائے بغیر اکیلا ہی ا...

کوشش کر رہا تھا۔ وہ دونوں حقیقی لالن پر ایک دوسرے سے بری طرح گتھم گتھا تھے۔ میں کچن کی کھلی ہوئی کھڑکی سے ادھر کا نظارہ کر رہا ہوتا تو شاید وہی کچھ ہوتا جس کا تم ذکر کر رہے ہو۔"

"میں اپنے پیٹ اچھی طرح پہچانتا ہوں۔ تمہارے نوکر بھی تم سے کم نہیں ہیں۔"

مزید تلخ نوائی سے بچنے کے لئے میں نے ریسیور کریڈل پر پٹخ دیا۔

منظور ماموں اور ان کے بڑے لڑکے کے وحشیانہ قتل کی خبر اتنی معمولی نہیں تھی کہ میں دوبارہ بستر میں دبک کر سو جاتا۔ ان لوگوں سے میری ملاقات بہت مختصر تھی اور دریا کے تجربات کی وجہ سے مجھے وہاں کچھ کوفت بھی ہوئی تھی لیکن مجموعی طور پر میں اس گھرانے سے خوشگوار یادیں لے کر واپس ہوا تھا۔ وہ لوگ دائی پور میں مخیر ہونے کی شہرت رکھنے کی وجہ سے ہر دل عزیز تھے۔ انتظامیہ اور دوسرے اہم اداروں میں ان کے رسوخ کا یہ عالم تھا کہ اپنی سہولت اور مرضی کے مطابق منظور ماموں نے اپنا کمانڈر کراچی حویلی میں چائے پر بلا لیا تھا۔ اگر ان جیسے جاگیردار کے ساتھ ڈاکو اتنا سنگین سلوک کر سکتے تھے تو دیہی علاقوں کی ناخواندہ اور بے آسرا آبادیوں کی بے بسی کا اندازہ لگانا کوئی مشکل کام نہیں تھا۔

ہیروئن کی زرخیز کوکھ سے ملک میں غیر قانونی اسلحے نے جنم لیا تھا اور اس اسلحے کے بل پر ڈاکو اور دہشت گرد روز بروز قانون کے رکھوالوں کے لئے ایک کھلا چیلنج بنتے جا رہے تھے۔

اسلحے کی قوت کا اندازہ اس ایک امر سے لگایا جا سکتا تھا کہ بلیک کیٹ ٹی کی ہولناک سازش کے تانے بانے پوری طرح تیار تھے مگر اس کی کامیابی کے لئے اسلحہ درکار تھا جس کے راستے کاٹ کر پوری سازش کے تاروپود کو بکھیرا جا سکتا تھا۔

اس وقت میری رسٹ واچ صبح کے چھ بجا رہی تھی۔ باہر صبح کا نقرئی اجالا تیزی کے ساتھ رات کے اندھیروں کو نگلتا جا رہا تھا۔ دونوں بے خبر سوئے ہوئے تھے جب کہ میری نیند اچاٹ ہو چکی تھی اس لئے میں نے سگریٹ سلگا کر وقت گزاری کے لئے ٹرنک لائن کا نمبر ڈائل کرنا شروع کر دیا تاکہ سینڈو سے ڈان کے بارے میں تازہ ترین معلومات حاصل کر سکوں۔

"تم کیا فون ہی سے لگے بیٹھے تھے؟" پہلی گھنٹی پر دوسری طرف سے سینڈو کی آواز سن کر میں نے حیرت سے پوچھا۔

"رات بھر شہر کے بدنام اڈوں کی خاک چھاننے کے بعد ابھی ابھی واپس لوٹا ہوں" اس نے گہرا سانس لے کر تھکے ہوئے لہجے میں کہا "رات کو کسی نے چیف کو چکمہ دے کر اس کی بیوی کو اغوا کر لیا ہے۔"

"مجھے معلوم ہے۔ آگے کی بات بتاؤ" سوا دوی میں بے اختیار میرے منہ سے نکلا۔

"باس! تو کیا تم نے اٹھایا ہے اسے؟" سینڈو کی دھیمی اور تحیر زدہ آواز ابھری۔

مجھے فوراً ہی ہوش آ گیا مگر تیر کمان سے نکل چکا تھا جسے واپس لانا ناممکن تھا۔

"پاگل ہو گئے ہو!" میں نے بات بنانے کے لئے غراتے ہوئے کہا "مجھے کیا ضرورت تھی اسے اٹھانے کی؟"

"پھر یہ خبر تمہیں کیسے معلوم ہوئی؟" اس وقت چیف غصے اور مایوسی سے پاگل ہوا جا رہا ہے لیکن پھر بھی وہ بہت رازداری سے کام لے رہا ہے۔ اس نے صرف مجھے اپنے اعتماد میں لیا ہے اور مجھے اپنے آدمیوں تک سے کام لینے سے منع کر دیا ہے۔"

"اغوا کرنے والوں کو کسی طرح میرے اور چیف کے تعلقات کا علم ہو گیا ہے کیونکہ چیف کی بیوی کی رہائی کے لئے تاوان ادا کرنے کا پیغام مجھے رات ہی کو مل گیا تھا۔"

"اوہ! یہ خبر تو فوراً چیف کو ملنا چاہئے" اس نے اضطراری لہجے میں کہا۔

"نہیں کیونکہ چیف کی معلومات کے مطابق میں ان دنوں میں اپنے چچا کے یہاں بیمار پڑا ہوا ہوں" میں نے سختی کے ساتھ کہا۔

"یہ تو گڑبڑ ہو گئی" میرے انکشاف اور پھر انکار پر وہ پریشان ہو گیا "یہ پیغام چیف کو نہ ملا تو وہ میری مٹی پلید کرا تا رہے گا۔ تم مجھے بتا دو میں اپنے طور پر پیغام اسے پہنچا دوں گا۔"

"یہ بھی ناممکن ہے۔ بات آگے بڑھی تو مجھے سامنے آنا پڑے گا۔ وہ مذاکرات کے لئے بار بار مجھ سے رابطہ کرتے اس لئے میں نے فون کرنے والے سے کہہ دیا کہ میں کسی کی نیوانی کو نہیں جانتا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ لوگ اب براہ راست چیف ہی سے رابطہ کرنے کی کوشش کریں۔ میں اس معاملے سے باہر رہنا چاہتا ہوں۔ میں نے تمہیں اپنا آدمی سمجھ کر بتا دیا ہے کسی اور کو میری اس معلومات کی ہوا بھی نہ لگنے دینا۔"

وہ میری خوشامد کرتا ہوا بولا "پھر یہ بھی بتا دو کہ اغوا کرنے والا کون ہے اور کتنا تاوان مانگتا ہے؟"

"لیکن یہ باتیں تمہارے سینے میں دفن رہیں گی" میں نے تاکید کرتے ہوئے کہا "وہ میجر جارج کے آدمی ہیں اور دو کروڑ مانگتے ہیں۔ مسز نیوانی جنگلات میں ان کے پاس بحفاظت ہے۔"

"دو کروڑ روپے!" سینڈو نے سرسراتی ہوئی آواز کا دہرایا "چیف مر کر بھی اتنا تاوان ادا نہیں کر سکے گا۔ بس ایک ہی راستہ نظر آتا ہے کہ خود مافیا فنڈ فراہم کرے۔ کسی بھی چیف کی بیوی پوری مافیا کی عزت ہوتی ہے۔ اسے بچانے کے لئے مافیا میجر جارج کو تحت الثریٰ سے بھی نکال لے گی۔"

"یہ معاملہ بہت سنگین ہے اسی لئے میں نے تم کو اپنا رازدار بنا رکھنے کا حکم دیا ہے۔"

ماری اور چیف کی پرخاش اپنی جگہ پر ہے۔ مجھے معلوم
تمہارے ساتھ زیادتی کر رہا ہے لیکن اسی کے ساتھ میں
وی کے بارے میں بھی فکر مند ہوں۔ اس کی بازیابی کے
کچھ کر سکتے ہو تو تمہیں ضرور کرنا چاہئے۔ ویسے ٹھیک
ی لئے آدمی صلے اور ستائش کی پروا کئے بغیر بہت کچھ کر
ہے۔"

یں زیادہ سے زیادہ یہی کر سکتا تھا کہ میر اکراچی کے
ا پیغام رساں بننا پسند کر لیتا۔ میرے انکار کے بعد وہ
پہ بند ہو گیا ہے۔"

چیف سے بات کر کے دیکھو۔ شاید وہ تمہیں بھی اعتماد
لے۔"

سے کراچی میں میری موجودگی کا علم ہوا تو وہ میری طرف
بھی پڑ جائے گا۔ ہو سکتا ہے کہ اپنی بیوی کے اغوا کو وہ
سے منسلک کر کے میرے خلاف اپنی مہم تیز کر دے۔"

حالات ایسے ہیں کہ میں تمہارے کسی اندیشے کی تردید
سکتا" اس کے لہجے میں مایوسی تھی۔

ژان کی آمد کا کیا رہا؟" اس لمبی تمہید کے بعد آخر کار میں
وال کر ہی ڈالا جس کا جواب حاصل کرنے کے تجسس میں
نے اس وقت سینڈو کو فون کیا تھا۔

پہلے پیرژان کی آمد کی خبر تھی لیکن کل شام آخری لمحات
ں نے اپنا پروگرام منسوخ کر دیا۔ چیف سے معلوم ہوا تھا
ہ چار روز کے بعد ژان تمہاری یہاں آئے گا؟

کیا پیرژان کی آمد کی منسوخی کا چیف کی بیوی کے اغوا سے
لق ہے؟"

نہیں۔ پروگرام شام کو منسوخ ہوا تھا۔ اغوا کا واقعہ تو
ں کسی وقت رونما ہوا ہے۔"

میں اس کی بازیابی میں تمہاری کامیابی کے لئے دعا گو
ہوں۔"

اس سے مجھے جو کچھ معلوم کرنا تھا وہ میں اگلوا چکا تھا اس
لئے فون بند کر دیا۔

اس صبح کا آغاز کچھ اچھا نہیں ہوا تھا۔ منظور ماموں اور
کے قتل کی اندوہناک خبر کے بعد پیرژان کی آمد کی منسوخی
ے لئے مایوس کن ثابت ہوئی تھی کیونکہ اس طرح سیٹھ
ہ خوانی کی سرکوبی کا میرا منصوبہ بھی التوا کا شکار ہو گیا تھا۔
ن ننھا کا کوئی پتا کراچی نہ آتا مجھے صبیب جیولانی کی طرف
بلانا پڑتی سمو جنگ کی مہم سے نبرد آزما رہنا تھا جب کہ میں
بلاتاخیر محاذ کو جلد از جلد بند کرنا چاہتا تھا۔

کھانا اپنے لئے ناشتہ بنانے کی نیت سے کچن کی طرف چلا تھا کہ
دروازے کی طرف سے سرسراہٹ کی آواز سن کر مجھے اس کی
متوجہ ہونا پڑا اور لمحہ بھر میں دروازے اور فرش کے

درمیانی خلا سے ایک لفافہ اندر داخل ہو گیا۔

میرے ذہن میں پہلا خیال یہی آیا تھا کہ شاید اول خان کا
کوئی آدمی ہم لوگوں کی نیند میں خلل ڈالے بغیر میرے لئے کوئی
پیغام لایا تھا لیکن میں نے فوراً ہی اپنے اس خیال کو مسترد کر دیا۔

ان لوگوں کا طریقہ کار بہت محتاط اور محفوظ تھا۔ وہ اس بات
سے بھی واقف تھے کہ میں اس فلیٹ میں کچھ اور لوگوں کے ساتھ
رہتا تھا۔ ایسی صورت میں تحریری پیغام خطرناک بھی ثابت
ہو سکتا تھا۔ اس قوی امکان کو کوئی بھی نظر انداز نہیں کر سکتا تھا
کہ وہ لفافہ تجسس یا نادانستگی میں کوئی اور بھی کھول سکتا تھا۔

لفافہ تو اندر پہنچ ہی چکا تھا۔ اسے کسی بھی وقت کھول کر دیکھا
جا سکتا تھا لیکن وہ لمحات گزر جانے کے بعد پیغام لانے والے کے
بارے میں کچھ معلوم کرنا ناممکن ہو جاتا۔ اس لئے میں تیزی سے
دروازہ کھول کر باہر لپکا۔

میں نے وہ فیصلہ پلک جھپکنے میں کیا تھا لیکن میں فلیٹ سے
باہر نکلا تو ایک دراز قامت شخص بہت تیزی کے ساتھ سیڑھیوں
کا موڑ گھوم رہا تھا۔

اس وقت میرے بدن پر شب خوابی کا لباس موجود تھا۔ اس
حالت میں باہر نکل کر میں خود لوگوں کی توجہ کا مرکز بن سکتا تھا۔
دوسری طرف لفافہ چھوڑنے والے کی عجلت میرے لئے ناقابلِ
فہم تھی۔ میں نے لمحہ بھر ٹھٹکنے کے بعد سیڑھیاں اترنا شروع
کر دیں۔ چوکیدار نے مجھے حیرت سے دیکھا تھا۔

میں باہر پہنچا تو مجھے تاخیر ہو چکی تھی کیونکہ دراز قامت شخص
ایک لمبی سی سیاہ کار کا دروازہ کھول کر اس میں سوار ہو رہا تھا کار کا
انجن شاید پہلے سے اسٹارٹ تھا کیونکہ دروازہ بند ہونے سے پہلے
ہی وہ کار ایک جھٹکے سے آگے روانہ ہو گئی۔ میں نے کار کی نمبر
پلیٹ پر نگاہ ڈالی اور وہ نمبر ذہن میں محفوظ کر کے واپس ہو لیا۔

اوپر پہنچ کر میں نے لفافے پر نگاہ ڈالی اور بری طرح چونک
پڑا کیونکہ وہ پیغام میرے لئے نہیں تھا۔ اس پر مس ویرا انیڈ کا
نام میرا منہ چڑا رہا تھا۔

ویرا میرے فلیٹ میں آتی جاتی رہتی تھی لیکن اسے مستقل
طور پر وہاں آئے ہوئے چوبیس گھنٹے بھی نہیں گزرے تھے کہ اس
کے لئے وہ پراسرار لفافہ آ گیا تھا۔ میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ
شہر میں یک بیک ایسا کون سا شخص پیدا ہو گیا تھا جو ویرا کی ذات
میں اتنی گہری دلچسپی رکھ سکتا تھا۔

مجھے قلق ہونے لگا کہ میں نے چند لمحوں کی تاخیر سے لفافہ
لانے والے کو گنوا دیا تھا۔ اس وقت میرے لئے یہی ایک خیال
طمانیت کا باعث تھا کہ میں نے اس پراسرار اجنبی کی کار کا نمبر
نوٹ کر لیا تھا۔

لفافہ معمولی سے بند تھا۔ یہ ممکن نہیں تھا کہ ویرا کی لاعلمی
میں اسے کھول کر دوبارہ بند کر دیا جاتا۔ مجھے شبہ ہو رہا تھا کہ

طرح میری مصروفیات کے بعض شعبے ویرا کی نگاہوں سے اوجھل تھے' اسی طرح وہ بھی پس پردہ اپنے کچھ چکر چلا رہی تھی۔ وہ محض ایک اتفاق تھا کہ پراسرار پیغام رساں کی حماقت کی وجہ سے وہ لفافہ میرے ہاتھ آ گیا تھا۔

کافی پاٹ کا پلگ آن کر کے میں نے ویرا اور غزالہ کی مشترکہ خواب گاہ کے دروازے پر دستک دی تو اندر سے ویرا نے فوراً ہی جواب دیا تھا۔ دروازہ بند ضرور تھا لیکن اندر سے بولٹ نہیں تھا۔ میں نے اسے قدرے کھول کر ویرا کو باہر آنے کے لیے کہا اور دوبارہ کچن کی طرف چلا گیا۔

ویرا بند لفافہ دیکھ کر مجھ سے زیادہ حیران ہوئی تھی۔ اس کے ذہن میں دور دور تک ایسے کسی شخص کا نام و نشان نہیں تھا جو اس سے ایسے پراسرار انداز میں پیغام رسانی کرنے میں دلچسپی رکھتا ہو۔

اس نے لفافہ کھولا تو اس میں سادہ کاغذ پر انگریزی کے دو الفاظ ٹائپ شدہ ہوئے تھے جن کا مفہوم تھا' آرنیٹ سے رابطہ کرو۔ وہ ایک واضح ہدایت تھی' اس کے نیچے چھ ہندسوں پر مشتمل ایک نمبر تھا جو منطقی طور پر آرنیٹ کا فون نمبر ہونا چاہیے تھا کیونکہ ویرا کے مقامی بلکہ غیر ملکی شناساؤں میں بھی آرنیٹ نام کا کوئی شخص شامل نہیں تھا۔

"یہ نمبر ملا کر دیکھو کہ یہ کون ہے اور کیا چاہتا ہے؟" میں نے مشورہ دیا۔

"تم جاگ ہی رہے تھے تو تم نے اسے روکنے کی کوشش کیوں نہیں کی؟"

"...۔ سیڑھیوں کے اختتام تک اس کا پیچھا کیا تھا لیکن وہ بہت تیزی کے ساتھ واپس گیا تھا۔ تم فکر نہ کرو' اگر کوئی پیچیدگی پیدا ہوئی تو میرے پاس اس کی کار کا نمبر محفوظ ہے۔"

ویرا اس دو لفظی ہدایت سے اتنی پریشان ہوئی کہ اس نے فوراً ہی رقعے پر ٹائپ کیا ہوا نمبر ڈائل کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ میں اس کے قریب ہی موجود تھا۔

دوسری طرف آرنیٹ نے شاید خود ہی وہ کال وصول کی تھی کیونکہ چند مختصر سے فقروں کے تبادلے کے بعد ویرا نے مایوسانہ انداز میں ریسیور کریڈل پر رکھ دیا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے آرنیٹ نے غیر ضروری گفتگو سے احتراز کرتے ہوئے اپنا مدعا جتانے کے بعد فون بند کر دیا ہو۔

"ویک کاؤ نسلیٹ میں غلطی ہوئی ہے۔ میرا خیال ہے کہ آرنیٹ وہیں کا کوئی افسر ہے" ویرا نے مجھے آگاہ کیا۔

وہ اطلاع چونکا دینے والی تھی۔ ویرا خود بھی ان امور پر کوئی روشنی نہیں ڈال سکی کہ اس غیر ملکی سفارتی مشن کو اس کی ذات میں کیا دلچسپی ہو سکتی تھی اور اسے کیسے علم ہوا کہ ویرا میرے فلیٹ میں ہی مقیم تھی؟

کافی اور ناشتے کے دوران بھی ہمارے درمیان اسی ... پر بات ہوتی رہی۔ موٹر وہیکل رجسٹریشن آفس میں ... کوئی بڑا اتنا سا کام کرتا تھا۔ سلطان شاہ نے اسے فون ... پیغام لانے والے کی کار کا نمبر دیا اور تھوڑی ... ہوگئی کہ وہ کاؤ نسلیٹ کی اسٹاف کار کا نمبر تھا۔

ویرا کا ارادہ مجھے اپنے ساتھ لے جانے کا ... غور و خوض کے بعد یہ فیصلہ کیا گیا کہ اس کا اکیلا جانا ... گا۔ آرنیٹ نے اس سے جس انداز میں مختصر گفتگو ... سے ظاہر ہو گیا تھا کہ وہ کوئی بہت خاص اور خفیہ معاملہ ... میں کسی اور کا شامل کیا جانا ممکن نہیں تھا۔

ویرا کو وہاں پہنچنے کے لیے گیارہ بجے کا وقت دیا گیا ... لیے وہ تیار ہو کر ساڑھے دس بجے فلیٹ سے روانہ ہوئی ... میں غزالہ کے ساتھ ڈرائنگ روم میں آ گیا تھا۔ سلطان ... باتیں کرنے کا موقع دے کر باہر نکل گیا تھا۔

میری اور غزالہ کی رفاقت کی کہانی بہت عجیب اور ... جس میں رفاقت کے آنسو لیے بھی تھے اور ہجر و انتظار کی ... تاک کہانیاں بھی۔ میری تو پوری زندگی ہی ایک ... چل رہی تھی لیکن مجھ سے ملاقات کے بعد غزالہ کی زندگی ... تصویر پیچیدگیوں کا شکار ہو گئی تھی۔ سب سے بڑھ کر ... یہ تھی کہ اس خانہ دار لڑکی کو اپنا گھر بار چھوڑنے پر مجبور ... کیا۔ مقدر کا لکھا کچھ یوں ہی تھا کہ ویرا اسے اغوا کر کے ... لے گئی۔ غزالہ کے پیچھے اس کی ماں کا انتقال ہوا ... خودکشی کی اور آخر میں جب اس کے اکلوتے بھائی ... ذہنی توازن سنبھلا اور وہ اپنی بہن کے ہمراہ ولدار ... رہنے لگا تو کاتب تقدیر کو ایک ہی ماں کی کوکھ سے ... کی وہ یکجائی ایک آنکھ نہ بھائی۔ ولدار آغا میرے ہاتھوں ... ہوا' غزالہ اپاہج ہو گئی اور کامران ایک بھیانک حادثے ... ہو کر ایک کار بم کے دھماکے میں لوتھڑوں میں تبدیل ہو گیا۔

غزالہ کی داستان پر پیچ کہانیوں کی ایک ... ہم دونوں کے لیے ان میں سے ہر کہانی میں ... موجود تھیں۔ غزالہ کھو کر' بچھڑ کر اور پرائی ... کے بعد آخر کار میرے پاس واپس آئی تھی۔ ولدار آغا ... میں اسے جو خوش فہمیاں تھیں' وہ دور ہونے کے بعد ... اس وقت تک اس کے بندھن میں بندھی رہی جب تک ... آغا زندہ تھا۔ اپنی خوش فہمیوں کا احساس ہو جانے ... پیغام چاہنے کے باوجود غزالہ نے کبھی بھول کر بھی ... بے وفائی نہیں کی تھی بلکہ ہمیشہ مجھے اپنے ... مشورہ دیتی رہی اور یہی اس کی وفاداری کی سب سے ... تھی۔

ہم دونوں دنیا و مافیہا سے بے خبر اپنی باتوں میں ...

وقت گزرنے کا پتا ہی نہیں چلا۔ اس اثنا میں
جانے کب واپس آکر اپنے کمرے میں جا سوتا تھا۔
فلیٹ کی چابی موجود رہتی تھی اس لئے اس نے
کھولنے کے لئے بھی ہمیں زحمت نہیں دی تھی۔
کی موجودگی کا علم اس وقت ہوا جب اس نے
میں آکر لنچ کے بارے میں دریافت کیا۔
استفسار پر میں نے چونک کر گھڑی پر نگاہ ڈالی تو یہ
گیا کہ باتوں ہی باتوں میں دو بج چکے تھے اور ہمیں
کا احساس ہی نہیں ہو سکا تھا۔
کچھ حساس اور چڑچڑی ہو گئی ہے" غزال نے
ہے کہا "اس کی واپسی کا انتظار کرلو ورنہ وہ برا مان
کئی دن تک روٹھی رہے گی۔"
یہ تبدیلی تمہاری واپسی کے بعد آئی ہے" سلطان
لہجے میں کہا "اس سے پہلے تو وہ دن رات ڈیڈی کے
میں لگی رہتی تھی۔"
سمجھی ہوں" غزال کے لبوں پر کھیلتی ہوئی مسکراہٹ
"اچھوں سے دور رہ کر میں نے زندگی کے ہر کھیل کو
دیکھا اور سمجھا ہے۔ وہ ڈیڈی پر اپنا حق سمجھتی
رہی تو میرے بارے میں وہ مجرمانہ احساس کا شکار
واپس آئی ہوں تو اسے محرومی کا احساس ستانے لگا

بچہ را سلطان شاہ نہیں رہا بہت بد معاش ہو گیا ہے۔
نے کہا "تم اس مردود کی باتوں میں نہ آنا۔ یہ ویرا
لگتا ہے اس لئے اس کے بارے میں بے سروپا باتیں
ہے۔"
شاہ بھی ہمارے ساتھ وہیں بیٹھ گیا اور ہنسی مذاق کا
گیا۔
کی واپسی تین بجے ہوئی تھی۔ اس کے چہرے سے
کی سنجیدگی مترشح تھی۔
دم ہوتا ہے کہ کسی کو مٹی دے کر آئی ہو" میں نے

کچھ سمجھ میں نہیں آرہا کہ یہاں کیا ہو رہا ہے اور کیا
ہے" اس کی سنجیدگی میں سر مو فرق نہیں آیا تھا "کل
لے سے پہلے ہم لوگوں سے وعدے لینے کی ضرورت
ہر گز میں اپنی زبان کھولتے ہوئے ڈر رہی ہوں۔ یہ
گیا گئیں تو میں ایک لمحے کے لئے بھی زندہ نہیں رہ

بے فکر ہو کر بات کرو یہاں کی بات باہر نہیں جا سکے گی۔
چند لمحوں تک خاموش رہی پھر سگریٹ سلگا کر سوچنے لگی
بات کی ابتدا کرنے کے لئے مناسب الفاظ تلاش کر رہی

ہو۔ اس کی وہ پر تشویش اور اضطرابی کیفیت میرے لئے بالکل نئی
تھی۔
"میں جی لائیڈ سے بات کر کے آرہی ہوں" اس کے
انکشاف پر ہم تینوں ہی حیرت سے اچھل پڑے۔
"تو کیا وہ کراچی میں موجود ہے؟" سلطان شاہ نے حیرت
سے پوچھا۔
"تم ہمیشہ بونگی بات سوچو گے" ویرا جھنجھلائے لہجے میں بولی۔
"کیا اس سے فون پر بات نہیں ہو سکتی؟"
"فون تو تم یہاں سے بھی کر سکتی تھیں۔ آریٹ تمہیں
بلانے کے بجائے براہ راست کہہ سکتا تھا کہ فلاں نمبر پر فلاں
شخص سے بات کرلو" سلطان شاہ فوراً بحث پر تل گیا۔
"امکانات میں سر کھپانے کے بجائے ویرا کی بات غور سے
سنو" میں نے سلطان شاہ کو ڈانٹ کر خاموش کر دیا۔
"ان لوگوں کے دنیا بھر میں مائیکرو ویو رابطے ہیں جو
سیٹلائیٹ اور اس کے منتقل وصول کرنے والے ڈش انٹینا
یونٹوں پر مشتمل ہیں۔ آریٹ نے اپنے ہی یونٹ سے میری بات
کرائی ہے۔"
میرے ذہن میں فوراً ہی یہ خیال ابھرا تھا کہ جی لائیڈ کا اس
سفارتی مشن سے کیا تعلق ہے؟ اور تعلق بھی اتنا مضبوط کہ ویرا
اور جی کی بات کرانے کے لئے مشن کا سفارتی سیٹلائیٹ فون
استعمال کیا گیا تھا لیکن میں خاموش ہی رہا۔ ویرا کی بات مکمل
ہو جانے کے بعد ہم تفصیل کر سارے سوالات پر تبادلۂ خیال کر سکتے
تھے۔
"جی لائیڈ مجھ پر بہت برہم ہوا۔ اس کا خیال ہے کہ پاکستان
آکر میں پھر بھٹک گئی ہوں۔ کسی ذریعے سے اس سے شکایت کی گئی
ہے کہ میں بلیک کیٹس سے اسلحے کے سودے پر لات مار رہی ہوں۔
جی لائیڈ کی خواہش ہے کہ تفصیلات طے کر کے اسلحہ جلد از جلد
ان لوگوں کے حوالے کیا جائے کیونکہ اس سودے کی تکمیل کے
لئے اس پر کئی طرف سے شدید دباؤ ڈالا جا رہا ہے" وہ بتا رہی تھی
اور ہم تینوں حیرت سے دیدے پھاڑے اس کے انکشافات سن
رہے تھے۔
"میں نے اسے آگاہ کر دیا ہے کہ بلیک کیٹ اس سودے کی
اصولی منظوری کے بعد ادا کر سکتا ہے کیونکہ اس کے پاس فنڈز کی قلت
ہے۔ جی لائیڈ نے مجھے ہر قیمت پر بلیک کیٹس کو جلد از جلد اسلحہ
فراہم کرنے کا حکم دیا ہے۔ اس کا کہنا ہے کہ بلیک کیٹ اگر رقم نہ
دے سکا تو اس آپریشن سے دلچسپی رکھنے والی ایک بین الاقوامی
خفیہ ایجنسی معاہدے کی پوری رقم ادا کرے گی۔ اس کا صاف
مطلب ہے کہ تمہارے سندھ کے معاملات بہت نازک ہو چکے
ہیں۔"
جو کچھ ویرا بتا رہی تھی اس کا مطلب صاف ظاہر تھا۔ سندھ

میں مقامی اور غیر ملکی تخریب کاروں کے ذریعے شورش پھیلانے
کے لئے مانا سرکار جو کچھ کر رہا تھا اس میں صرف بلیک کیٹس ہی
ملوث نہیں تھے بلکہ بعض دیگر غیر ملکی طاقتیں بھی دلچسپی لے رہی
تھیں اور چاہتی تھیں کہ رقم ملنے یا ڈوبنے کی پروا کئے بغیر وہی اپنے
ذرائع سے بلیک کیٹ ڈی کو اسلحے کی وہ بھاری مقدار فوراً فراہم
کر دے جو بلیک کیٹ ڈی کو درکار تھی تاکہ وہ وقت ضائع کئے بغیر
اپنے مذموم منصوبے پر عمل درآمد کا آغاز کر سکے۔

مذکورہ ملک کے علاوہ دوسری غیر ملکی طاقت کی دلچسپی کا یہ
عالم تھا کہ وہ تازہ ترین حالات سے باخبر تھی۔ بلیک کیٹ ڈی کے
ساتھ تال میل میں ویرا نے بہت زیادہ مدت نہیں گزاری تھی
لیکن فریق ثانی ویرا کی نیت سے باخبر ہو گیا تھا۔

وہ غیر ملکی طاقت کون ہو سکتی تھی اس کا اندازہ لگانا بھی
مشکل نہیں تھا کیونکہ کوئی بھی غیر ملکی سفارتی مشن اپنے کسی
دوررس مفاد کے بغیر دو مجرموں کو اپنے سفارتی ذرائع پر
مشاورت کے لئے یکجا کرنے کی جرات تک نہیں کر سکتا تھا۔ اگر
سفارتخانے کے ٹیلی فون پر ویرا اور جمی لائیڈ کے رابطے کی
خبر پھیل جاتی تو آرنیٹ کے کاؤنسلیٹ بلکہ پورے سفارتخانے
کے لئے ناقابل تصور سیاسی دشواریاں پیدا ہو سکتی تھیں لیکن اس
کے باوجود وہ خطرہ مول لیا گیا تھا۔

"تم نے جمی لائیڈ کے ساتھ کیا طے کیا ہے؟" میں نے ویرا
سے سوال کیا۔

"کچھ بھی نہیں!" ویرا نے تیزی سے کہا "میں نے اسے
بتا دیا کہ میں اسلحہ بندرگاہ کی کسی برتھ یا شہر کے چوراہے پر اتروا کر
اس کے ضرورت مندوں تک نہیں پہنچا سکتی۔ اگر انہیں اسلحہ
لینا ہے تو میرے ساتھ آنکھ مچولی کھیلنے کے بجائے انہیں مجھ سے
رجوع کرنا چاہئے تاکہ ہم اسلحے کی مقدار اور ڈلیوری شیڈول وغیرہ
طے کر سکیں۔"

بلیک کیٹ ڈی اسلحے کی فہرست ویرا کو دے چکا تھا۔ شیڈول
بھی کم و بیش طے ہو ہی گیا تھا اگر کوئی غیر متوقع واقعہ رونما نہ
ہوا ہوتا تو وہ اسلحہ فوری طور پر وصول کرنے کے لئے تیار تھا۔
مجھے خوشی ہوئی کہ ویرا نے جمی لائیڈ سے وہ تمام باتیں صاف
چھپائی تھیں۔ اس سے ظاہر ہوتا تھا کہ وہ ذہنی طور پر ہمارے ہی
ساتھ تھی۔

"اس معاملے میں آرنیٹ اور اس کے سفارتخانے کا کیا
رول ہے؟" میں نے پوچھا۔

"بظاہر تو وہ لوگ اس کھیل میں پوری طرح ملوث نظر آتے
ہیں۔ مجھے اس بارے میں ایک فیصد بھی شبہ نہیں ہے لیکن
آرنیٹ نے اپنا دامن صاف رکھنے کی ہر ممکن کوشش کی تھی۔
اس نے مجھے بتایا کہ مسٹر جمی لائیڈ ایک امریکی شہری ہیں۔ ان
کا سفارتخانہ ملک سے باہر اپنے ہر شہری کی انفرادی
ضروریات کا خیال رکھتے ہیں اس لئے جب جمی لائیڈ نے
کا سراغ لگا کر اس سے بات کرنے کی خواہش ظاہر کی تو
نے مجھے کاؤنسلیٹ میں بلوا لیا۔"

"لیکن آرنیٹ نے تمہارے پیچھے اور ٹھکانے کا سراغ کیسے
لگایا؟" ویرا کی کہانی بہت دلچسپ تھی۔

"اس نے اپنے مخصوص ذرائع کا حوالہ دے کر
دی مگر میں نے جمی لائیڈ سے یہ راز بھی اگلوا لیا۔
میرے باپ نے پچھلے دنوں میری لاعلمی میں میرے بدن
کے حصے میں ایک ننھا سا چپ چھپا دیا ہے۔ یہ الٹرا
ہر وقت سگنل پھینکتا رہتا ہے اور اس سگنل کے ذریعے
دنیا کے کسی بھی حصے میں میرا سراغ لگایا جا سکتا ہے۔ یہ
نظام ہے جو چند جدید ترین جاپانی کاروں میں استعمال ہو
کار دنیا کے کسی بھی بر اعظم میں چلی جائے مگر
سینٹر کی مدد سے فوراً اس کا سراغ لگایا جا سکتا ہے۔
تلاش کر کے اس چپ کو بھی اپنے بدن سے الگ کرنا

وہ واقعی جدید ترین طریقہ کار تھا۔ کنٹرول
ٹیلی ویژن اسکرین پر دیکھ کر کار یا آدمی کا سراغ لگانا
نہیں تھا لیکن اس کے لئے کمپیوٹر پروگرام کا عمل
اور مہنگا تھا۔ پورے نظام کو سب سے پہلے اسکرین پر
کا نقشہ نظر آنے لگتا اور چپ کا سگنل نظر کرنے والے
میں ایک سرخ نقطہ جلنے بجھنے لگتا جس سے پتا چل سکتا
اس وقت کس بر اعظم میں ہے۔ دوبارہ بٹن دبانے پر
صرف وہی بر اعظم بڑا ہو کر نظر آنے لگتا اور یوں ملک
ہو جاتی۔ ملک کے بعد شہر، علاقے، سڑک، محلے
سے ہو کر کسی خاص مقام تک کی نشاندہی ہو جاتا ممکن
لئے ضروری تھا کہ کمپیوٹر میں وہ سارے نقشے موجود
ہیں۔ سے ہو کر آنے والے سگنل کا مقام متعین کر

میری دانست میں جاپان ملک اس نظام کے
پروگرام میں بر اعظموں، ملکوں اور شہروں سے آگے
ہونا ممکن نہیں تھی البتہ اہم اور مخصوص شہروں کے
زیادہ تفصیلات بھی ہو سکتی تھیں لیکن شہروں میں
کام آرنیٹ کے کاؤنسلیٹ کی سطح پر ہی کیا جا سکتا تھا
یقینی طور پر کراچی کا تفصیلی نقشہ رکھتے تھے اور ایک بار
کر لینے کے بعد کوئی بھی شخص چپ زدہ
شخص تک رسائی حاصل کر سکتا تھا۔ اس کا مطلب
ویرا کا سراغ لگانے کا کام بھی سفارتی ذرائع سے
کی سطح پر انجام پایا تھا اور وہ سب بلیک کیٹ ڈی
لوگوں کے ملوث ہونے کے ثبوت تھے۔ یقینی طور پر
لائیڈ پر اسلحہ فراہم کرنے کے لئے دباؤ ڈال رہے تھے۔

"جمی لائیڈ سے تمہاری گفتگو آرنیٹ کی موجودگی

نے اگلا سوال کیا۔
ں' وہ مجھے ایک بریف کیس میں چھوڑ کر چلا گیا تھا لیکن مجھے
ہے کہ میری پوری گفتگو نہ صرف کہیں اور سنی گئی ہوگی
شاید اسے ریکارڈ بھی کرلیا گیا ہوگا۔"
معاملہ الجھ رہا ہے" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔
بات صرف اتنی ہے کہ اسپیشل ٹاسک فورس بھی اس
ت میں آ گئی ہے لیکن مجبوری یہ ہے کہ ہمیں اسلحہ اور
ے وسائل سے وہ لوگ محروم ہیں۔"
ے تو یہ بات بڑھتی ہوئی نظر آ رہی ہے" ویرا نے ایمان
اپنی رائے ظاہر کی... "... ... پیچھا...
ے ہیں۔ ... تم دونوں نے کب کس کو ناراض کیا
ا خیال ہے تمہیں اب بھگتنا ہوگا۔"
اپنے جسم سے چپ نکال کر ضائع کر دیا کسی پاگل کتے
بھی باندھ دو تاکہ آئندہ آرنیٹ کا کوئی آدمی تم تک
مل نہ کر سکے۔ اس معاملے میں تم غزالہ سے مدد لے
چپ کو جلد کاٹ کر ہی چھپایا گیا ہوگا۔ غزالہ تمہارے
خراش کا جائزہ لے گی۔ میرا خیال ہے کہ چپ ہمیں
گا۔ دوسرا کام بہت اہم اور ضروری ہے۔ ملا سرکار کو
ے تمہیں بنایا گیا تو وہ چار روز میں تم اسے اسلحہ دینے پر
باؤ گی۔ تم ٹال مٹول کرتی رہیں تو بھی نائیجیریا براہ راست
کو اس کام پر مامور کر سکتا ہے جو تیزی کے ساتھ بلیک
ی ضروریات کو پورا کر دے گا۔"
ورت حال سنگین رخ اختیار کر رہی تھی اور میری دانست
خان کو نئی معلومات میں شریک کرنا ضروری ہو گیا تھا
کام میں ویرا کے سامنے نہیں کرنا چاہتا تھا کیونکہ میری
ری بات کے جواب میں اس نے آنے کی حامی بھری اور
ں کا ذکر کیا تھا۔
دونوں شغل کے ساتھ بحث میں مصروف تھے۔ سلطان
بندوبست کرنے کے لئے بازار چلا گیا تھا کہ اچانک فون
اٹھی۔ غزالہ نے لمحہ بھر بعد ریسیور مجھے دے دیا۔
سری طرف سے آول خان بول رہا تھا۔ اس کی آواز سن
لی خوش ہو گیا۔
میں تم سے ملاقات کرنا چاہتا ہوں' تم پوائنٹ فور پر کس
سکتے ہو؟"
بہت زیادہ ضروری ہو تو ابھی وقت بھی آ سکتا ہوں" میں
کہتے کہا۔
"تم سات بجے وہاں آ جاؤ' میں فون پر زیادہ کھل کر کچھ
ہ سکتا۔"
"ہو سکے تو اشارے کنایے ہی میں کچھ بتا دو ورنہ تم سے
ملاقات تک تجسس رہے گا۔"
"اندرون سندھ جانے اور سب کچھ اپنی آنکھوں سے دیکھنے
کا ایک سنہرا موقع آیا ہے۔ چاہو تو تم بھی ساتھ چل سکتے ہو' وہ
لوگ باقاعدہ انٹرویو لے کر بھرتیاں کر رہے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ ہم
اس مرحلے سے بھی گزر جائیں" اس نے تفصیل میں جائے بغیر
ملاقات کا مدعا بیان کر دیا جو خاصا دلچسپ اور سنسنی خیز تھا۔
میں نے اس سے سات بجے پوائنٹ فور پر پہنچنے کا وعدہ کر کے
فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

آول خان سے پوائنٹ فور پر ملاقات کا وقت شام سات
بجے طے ہوا تھا۔ اس لئے ہمارے پاس کافی وقت تھا۔ سلطان
شاہ بازار سے خورد و نوش کا سامان لے کر جلد ہی واپس آ گیا۔
ہمیں معلوم تھا کہ واقعات تیزی کے ساتھ رونما ہو رہے تھے اور

صورت حال لمحہ بہ لمحہ تبدیل ہوتی جا رہی تھی اور وہ جتنی دیر فلیٹ
سے غیر حاضر رہتا اتنی قدر اس کی معلومات میں کمی واقع ہو جاتی
جو جلد یا بدیر اس کے لئے ذہنی کوفت کا سبب بن سکتی تھی۔
پہلے وہ غزالہ کی تلاش اور بازیابی کی ایک سیدھی سادی سی
مہم تھی جس میں جانو ماچھی کی مداخلت کی وجہ سے بلیک کیٹ بی
شامل ہو گیا۔ بلیک کیٹ بی یا ملا سرکار پڑوسی ملک کا ایک خطرناک

سیکرٹ ایجنٹ تھا جو سندھ کے حساس سرحدی علاقوں میں اسلحے کی
مدد سے شورش برپا کرانے کے ناپاک منصوبے پر کام کر رہا تھا۔
ویرا نے اسلحے کی فراہمی کے معاملے میں اسے دھوکے میں رکھا
اور غزالہ کو لولی ایک یونہی بہانے بغیر ہی ملا سرکار کے قبضے سے

آزاد کرا لیا لیکن دوسری طرف ملا سرکار کے کوٹ منڈو والے
ٹھکانے کی تباہی نے قانون نافذ کرنے والے اداروں کو اس
طرف متوجہ کر دیا۔ اس طرح آول خان اور اس کی اسپیشل
ٹاسک فورس اس معاملے میں ملوث ہو گئی۔
بلیک کیٹ بی اور آول خان کے بعد تیسرا نام آرنیٹ کا تھا جو
ایک غیر ملکی مشن سے وابستہ تھا۔ آرنیٹ... کی بیٹی ویرا کی

اپنے باپ سے بات ہوئی جو بلیک کیٹس کو اسلحہ نہ ملنے پر برہم تھا۔
... اسے سودے کی رقم کی ضمانت کسی غیر ملکی ایجنسی نے فراہم کر
دی تھی جس کا مطلب تھا کہ سندھ کی صورت حال بین الاقوامی
پیچیدگیوں کا شکار ہو چکی تھی۔
ان سنگین اور مخدوش حالات میں ملا سرکار لاپتا تھا اور ویرا
کے جسم میں بھی نائیجیریا کا چھپایا ہوا چپ پوشیدہ تھا جس سے نشر
ہونے والے برقی سگنلوں کے سہارے آرنیٹ کے آدمی ہر وقت
اس تک پہنچ سکتے تھے۔
جب تک ملا سرکار زندہ تھا' بلیک کیٹس کو اسلحہ فراہم کرنے
کا معاملہ کھٹائی میں نہیں ڈالا جا سکتا تھا۔ ایک طرف وہ خود ویرا
سے ملنے کے لئے مضطرب تھا' دوسری طرف سے اسلحے کی ...

"یہ بلاوجہ کی ضد نہیں ہے۔" میں نے ناصحانہ لہجے میں کہا۔ "آوارہ کتے کے بجائے میں کسی بلی کو بھی استعمال کر سکتا ہوں۔"

ویرا کھلکھلا کر ہنس پڑی۔ "تم نے اس راہب کا قصہ ضرور سنا ہوگا جو اپنے بند حجرے میں بلی پکڑنے کی ناکام کوششوں میں لہولہان ہو کر رات گئے اپنے ایک پیروکار کے گھر گیا تھا۔"

میں غصیلی نظروں سے اسے گھور کر رہ گیا مگر غزالہ کے لئے وہ کوئی نیا اور دلچسپ نقطہ تھا۔ "راہب کو اپنے پیروکار کے گھر جانے کی ضرورت کیوں پیش آگئی تھی؟" اس نے پوچھا۔

"پچھلی شام اسی پیروکار نے راہب کے سامنے اپنے کسی اعتراف جرم کے سلسلے میں بلی پکڑنے کا ذکر کیا تھا۔ راہب اس سے یہ پوچھنے گیا تھا کہ اس نے بلی کیسے پکڑی تھی؟"

"یہ کیا بات ہوئی؟" غزالہ نے باری باری ہم دونوں کے چہرے تکتے ہوئے سوال کیا۔

"اس کی باتوں میں اپنا سر نہ کھپاؤ!" میں نے ترش لہجے میں کہا۔ "یہ بعض اوقات بہت ناشائستہ اور جارح ہو جاتی ہے۔ اس کا سمجھنا بہت مشکل ہے۔"

"تم دونوں کی نوک جھونک میرے لئے عجیب ناقابل فہم ہوتی ہے۔" غزالہ اداس لہجے میں بولی اس کا چہرہ قدرے اتر گیا تھا۔ "کبھی کبھی تو مجھے محسوس ہونے لگتا ہے کہ میں بلاوجہ ہی تمہارے درمیان آگئی۔ تم دونوں میں اس قدر باتیں اور عادتیں مشترک ہیں کہ میں شاید کبھی اس خلا کو پورا نہ کر سکوں گی۔"

"اب بتاؤ کہ کتے اور بلی سے تمہارا کیا مطلب ہے؟" غزالہ کے ردعمل سے ویرا شیر ہو گئی۔

"یہ چپ ہم نے تباہ کر دیا تو آرنیٹ کے ریسیور پر اس کے سگنل موصول ہونا بند ہو جائیں گے اور وہ سمجھ لیں گے کہ ہم نے اس سے چھٹکارا حاصل کر لیا ہے۔ یہ معلوم ہوتے ہی وہ ویرا کی نگرانی کے لئے کوئی دوسرا بندوبست کر لینا چاہیں گے۔ اگر یہ چپ اسی طرح کسی آوارہ جانور کے گلے میں باندھ دیا جائے تو وہ ویرا کی طرف سے مطمئن رہیں گے... انہیں چوٹ کھانے کا احساس اس وقت ہوگا جب ان کا کوئی ذہنی سگنلز کے سہارے ویرا تک پہنچنے کی کوشش کرے گا اور اس کے بجائے کسی کتے یا بلی کو اپنے روبرو پائے گا۔"

"تم بہت چالاک اور مکار ہو۔" ویرا ایک گہرا سانس لے کر بولی۔ "جھوٹی اور فی البدیہہ کہانیاں تراشنے میں تمہیں ایسی مہارت ہو گئی ہے کہ تم داستان گو بن سکتے ہو۔"

غزالہ کی آنکھوں میں بھی میری طرف سے بے اعتباری لہرا رہی تھی۔ اس نے اشتباہ آمیز لہجے میں پوچھا۔ "کتے اور بلی کی کہانی تو سن لی۔ یہ پاگل کتے کا کیا چکر تھا؟"

"میں پاگل کتے کو ہی ترجیح دیتا لیکن چوہا، بکھیوں والا معاملہ سنگین ہو سکتا ہے۔ عام کتے بلیاں سست رفتار ہوتے ہیں اور گھوم پھر کر ایک ہی علاقے یا محلے میں مستقل اپنے رہتے ہیں۔ ان تک رسائی بھی آسان ہوتی ہے جب کہ ایک پاگل کتا شہر میں مارا مارا پھرتا ہے۔ وہ اتنی تیزی کے ساتھ اپنے ٹھکانے بدلتا ہوا سفر کرتا ہے کہ اس تک پہنچنا مشکل ہو جاتا ہے۔"

ویرا حیرت سے آنکھیں پھاڑے میری گفتگو سن رہی تھی۔ میرے خاموش ہونے پر اپنے دونوں کانوں کو چھوتے ہوئے بولی۔ "خدا کی پناہ! معلوم ہوتا ہے کہ تمہارے وجود میں [illegible] کی روح حلول کر گئی تھی۔ وہ تو پھر بھی کہانیاں تراشنے وقت لیتا تھا لیکن تم۔۔۔ تم تو بلا توقف اور بے تکان جھوٹ بولتے ہو اور بولے ہی چلے جاتے ہو۔"

میں ان دونوں کو کسی طرح یقین نہ دلا سکا کہ وہ کہانی فی البدیہہ جھوٹ نہیں تھا بلکہ ابتدا ہی سے میں نے چپ کا استعمال سوچا ہوا تھا۔ میری اس بات پر یقین نہ کرنا ایک الگ معاملہ تھا لیکن وہ دونوں ہی اس بات پر متفق تھیں کہ چپ کا اس سے بہتر کوئی اور مصرف نہیں ہو سکتا تھا۔

ویرا کے بدن کی جلد میں چھپایا ہوا چپ ایک بلی کی گردن سے برآمد ہونے کی خبر سن کر بھی آرنیٹ اپنا سر پیٹ کر رہ جاتا۔ اس ستم ظریفی سے اسے یہ اندازہ بھی ہو جاتا کہ ویرا اب میرے ساتھ مل گئی ہے۔

اسی اثنا میں سلطان شاہ واپس لوٹ آیا۔ اس نے ویرا کے بدن سے چپ کی برآمدگی کی خبر حیرت اور بے یقینی کے ساتھ سنی۔ اس کے لئے زیادہ حیران کن بات یہ تھی کہ ویرا نے اپنی جلد شگاف دے کر خود ہی وہ چپ برآمد کیا تھا۔

"اور تو سب کچھ ٹھیک ہے لیکن ویرا کی واپسی کا قضیہ مبہم ہے۔" سلطان شاہ پوری کہانی سن کر کن انکھیوں سے ویرا کی طرف دیکھتا ہوا بولا۔

ویرا آنکھیں نکال کر اس پر چڑھ دوڑی۔ "تمہیں میرے لباس پر خون کے دھبے نظر نہیں آرہے؟"

"یہ کسی کا خون ناحق بھی ہو سکتا ہے۔" سلطان شاہ دبی آواز میں بڑبڑایا۔ "مجھے تو تمہارا دامن ہمیشہ ہی داغدار نظر آیا ہے۔ آج کون سی انوکھی بات ہے؟"

"تم بھی اسی ذہنیت کے بچے کھچے ہو۔" ویرا نے غراتے ہوئے جھپٹ کر سلطان شاہ کو زور سے دھکا دیا اور وہ اپنا توازن برقرار نہ رکھتے ہوئے صوفے پر ڈھیر ہو گیا۔

"تم دونوں تو ہاتھ دھو کر بے چاری ویرا کے پیچھے پڑ گئے ہو۔" غزالہ نے یہ تماشا دیکھ کر ملامت آمیز لہجے میں سلطان شاہ سے کہا۔

"اس وقت یہ بے چاری بنی ہوئی ہے۔ جب اپنی زبان کھولتی ہے تو ازل سے تو بڑے بڑوں کے کان کاٹتی ہے۔" سلطان شاہ نے صوفے پر اسی حالت میں پڑے پڑے کہا۔

برداشت سے باہر ہوئی اس کی طرف لپکی تھی لیکن میں نے بازو تھام لیا۔ "اب اتنی تیزی نہ دکھاؤ۔ زخم سے زیادہ بہنے لگا تو ایمرجنسی ہو جائے گی۔ مجھے چھ بجے ایک کام سے

"زخم؟" سلطان شاہ نے اداکاری کرتے ہوئے حیرت سے
"ارے ' یہ چہرہ تمہارا قصہ واقعی کچھ معلوم ہوتا ہے۔ میں معذرت خواہ ہوں۔"
"اداوں جیسی حرکتیں کرتے ہوئے تم دونوں مجھے زہر لگتے ہو" وہ تیز لہجے میں بولی۔
"تم بلاوجہ ان کے منہ نہ لگو۔ یہ ٹل کر تمہیں جلاتے رہیں گے" غزالہ نے اسے سمجھانا چاہا۔
ویرا نے پلٹ کر غزالہ کی طرف دیکھا اور کھسیانے ہوتے ہوئے ہنس پڑی۔ "یہ دونوں میرے ساتھ بڑی بڑی زیادتیاں کیے ہیں لیکن جانتی نہیں کہ میں کیوں انہیں طرح دے جاتی ہوں۔"
"ہم زہر نہ ہوتے تو یہ اب تک ہمیں کھا گئی ہوتی۔" سلطان شاہ نے قہقہہ لگایا اور میں نے اسی لمحے اسے گھور کر خاموش ہونے پر مجبور کر دیا۔
چند لمحوں بعد ویرا نے سلطان شاہ کو شیشے میں اتار لیا اور اس کے ساتھ مل کر میری درگت بنانے کی کوشش کی۔ سلطان کو چپ کے بارے میں میرے منصوبے کا کوئی علم نہیں تھا باتوں ہی باتوں میں ویرا نے اسے پاگل کتے والی بات سنائی 'اس نے انداز میں جھومنا شروع کر دیا۔
اس کے غیر متوقع رد عمل پر ویرا سلگ اٹھی اور بھنا کر بولی۔ "ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے تم نے میری زبان سے اپنے لئے کا ذکر سن لیا ہے۔"
"میں تمہاری عقل مندی پر اپنا سر دھن رہا ہوں" وہ اسی طرح جھومتا ہوا بولا۔ "اس نے تمہارے بدن سے برآمد ہونے والے چپ کے لئے مناسب ترین مقام تجویز کیا ہے۔۔۔ ویسے پاگل کتا کہاں کا ڈرا رہا تھا؟"
"میں تمہارا منہ توڑ دوں گی۔ یہ کیا بکواس کر رہے ہو؟" وہ حلق کے بل چیخی۔
"اوہ! سمجھا تمہاری طرف شاید پاگل کا ڈرنے کا رواج نہیں ہے" سلطان شاہ اس کے لہجے کا کوئی اثر لیے بغیر سکون سے بولا پھر مجھ سے مخاطب ہو گیا۔ "صرف کتے سے بھی کام چل سکتا تھا اسے پاگل کہنے کی کیا ضرورت پیش آگئی تمہیں؟ کتا ہوش مند ہو پاگل ہونا تو تمہارا ہی ہے۔"
"پاگل کتا بہت ہی سخت ہوتا ہے۔ شی والے اس کا پیچھا کرتے کرتے عاجز آ جائیں گے۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ "تمہاری اسی تجویز پر چراغ پا ہوئی جا رہی ہے۔"
"پھر سے سوچو میں اس سے بھی عمدہ تجویز ہے۔۔۔" سلطان شاہ نے وہ جواب نہ سنا بات چھیڑی اور غزالہ ویرا کا بازو تھام کر اسے تقریباً گھسیٹتی ہوئی وہاں سے لے گئی۔
"اس وقت ان دونوں کے دماغ چل رہے ہیں۔ تم یہاں رکی رہیں تو یہ تمہیں دیوانہ بنا دیں گے۔ انہیں اپنی ہانکنے دو اور تم میرے ساتھ سکون سے بیٹھو یہ تھک کر خود خاموش ہو جائیں گے۔"
"بھاگ گئی۔" سلطان شاہ نے ان دونوں کے بند دروازے کی طرف دیکھتے ہوئے داہنی آنکھ دبا کر کہا۔ "تم اس وقت اس سے پیچھا چھڑانے پر کیوں تلے ہوئے تھے؟"
"میں سکون سے کچھ سوچنا چاہ رہا تھا" میں نے صوفے پر دراز ہو کر سگریٹ کا ایک گہرا کش لیتے ہوئے کہا "وہ دلیر اور بے خوف ضرور ہے لیکن بعض اوقات عقل اس کا ساتھ چھوڑ دیتی ہے۔"
"اس چپ کے بارے میں تم نے کیا سوچا ہے؟" سلطان شاہ نے چپ کو انگلیوں میں گھماتے ہوئے سوال کیا۔
"اس کے بارے میں تم اپنی کسی تجویز کا ذکر کر رہے تھے۔" میں نے اسے یاد دلایا۔
"اگر شی والوں کو چکر ہی دینا ہے تو پھر کوئی اونچا چکر دو۔ میں اس کا بندوبست کر سکتا ہوں۔"
"میں وہی سننا چاہتا ہوں۔ انہیں دھوکے میں رہنا چاہیے کہ چپ ابھی تک ویرا کے جسم میں محفوظ ہے اور وہ کسی بھی وقت اس تک پہنچ سکتے ہیں۔"
"ہوائی چاہی اور وچیل بازے سے ہر روز ملک کے شمالی علاقوں کے لئے متعدد بسیں روانہ ہوتی ہیں۔ ان میں مجھے کوئی نہ کوئی شناسا مل ہی جائے گا۔ میں یہ چپ ایک کپڑے میں سی کر اسے دے دوں گا۔ اپنے گاؤں پہنچ کر وہ شخص پہاڑوں میں رہنے والے کسی پرندے کے پیر میں یہ پٹی باندھ کر اسے اڑا دے گا۔ یہ پرندے میلوں اوپر اڑتے ہیں اور برف پوش پہاڑوں میں بسیرا کرتے ہیں۔ شی والے اپنے کمپیوٹروں پر جب یہ معلوم کریں گے کہ ان کا چپ ایسے ناقابل گزر علاقوں میں پہنچ چکا ہے تو وہ اپنا سر پیٹ لیں گے۔ ویرا ان کی نظروں سے روپوش رہنے میں کامیاب ہو گئی تو وہ یہی سمجھیں گے کہ ویرا بغاوت کی سزا سے خوف زدہ ہو کر شمال کے برف پوش پہاڑوں میں جا چھپی ہے اور وہاں بھٹکتی پھر رہی ہے۔"
اس کی تجویز سن کر میرا دل باغ باغ ہو گیا۔ آرشیٹ کو اپنے آلات پر جب یہ علم ہو گا کہ ویرا پاکستان کے شمالی سرحدی علاقے میں ہزاروں فٹ کی بلندی پر محو پرواز ہے تو اس کے ذہنی توازن کے بارے میں فیصلہ کرنا دشوار نہیں تھا۔ وہ ہماری حکمت عملی کی تہہ تک پہنچ ہی نہیں سکتے تھے۔
وہ ایک ہی نتیجہ اخذ کرتے کہ ویرا نے کسی طیارے کے

"اس قدر رعنائی و صلہ ہونے ہوئے یوں بچوں کی طرح
ذکر رہی ہو؟ میرے دل تم نے اپنی ہمت اور حوصلے سے
اب اچھے دن قریب آ گئے ہیں تو دل چھوڑ بیٹھی ہو۔
لیں جانا ضروری نہیں ہے۔ کہا بھی تو چند روز میں
ا۔"
میں معلوم ہے کہ ہم کبھی بھی طویل غیر حاضری تک
ایک دوسرے سے جدا نہیں ہو۔" "اس کی آواز
تھی۔" ہر بار ہم چند گھنٹوں چند لمحوں یا چند دنوں
دوسرے سے الگ ہوئے تھے لیکن حالات کے بے
سے یار ہا۔ ہمیں ایک دوسرے سے کاٹ کر کوسوں دور
میں تھک گئی ہوں۔ دلدار آنا سے فریب کھانے کے
پامال ہو گئی ہے۔ میں نے سوچا تھا کہ مسز آنا بن کر
موتی رولوں گی لیکن یہی میری زندگی کا بھیانک ترین
ہوا۔ اب میں تم سے یا کسی اور سے نہیں "اپنا خد ہی
ہوں۔ پتا نہیں ابھی کتنے اور دکھ میرے مقدر میں ہیں؟"
نے مظہر علی کے سامنے اس کے دونوں شانے تھام کر
روبرو کرلیا "تم نے دیکھ لیا ہے کہ تم سے میری محبت
بے لوث ہے۔ میں نے تمہیں سچی اور کرنل نواز دینی کی
اچھے پاکیزہ جذبوں کے ساتھ چاہا تھا۔ جب تم ویار
وہاں اور رتاسوں کے دشمنوں میں گھر کر اپنی بقا کی جنگ
تب بھی میں اپنے ایک ایک سانس میں تم کو یاد کرتا
ہے تم نے مسز دلدار آنا بن کر مجھے خود سے دور رہنے کا
وقت بھی میں تمہاری راہ کاٹے بغیر 'چپکے چپکے' تمہیں
۔ مرد اور عورت کی دوستی اس کائنات کا سب سے کمزور
جذباتی رشتہ ہے۔ جس کا میں نے کبھی تصور بھی نہیں کیا۔
تم سے اعتراف کرتا ہوں کہ میری جنسی دوستیاں رہیں
کے تند و تیز دھارے کی نذر ہو گئیں لیکن پہلی محبت میں
اور صرف تم سے کی ہے اور یہی میری زندگی کی آخری
ہو گی۔ ابھی میری کشتی منجدھار میں ڈانواں ڈول ہے۔
ولی میرے لہو کا پیاسا ہو رہا ہے۔ میں تمہیں ساتھ لے
نہیں جاسکتا۔ اس مردود کا قصہ پاک کروں تو پھر ہم ہمیشہ
ایک دوسرے کے ہو کر اپنی بقیہ عمر پوری کر لیں گے۔"
"مجھے تو اب اپنے اگلے سانس کی بھی آس نہیں رہی ہے"
وہ اندر ایک دردناک سسکی لے کر بولی۔ "ہاں ہاں
اپنے بھائی کو کھو دینے کے بعد اس دنیا میں اب میرے لئے
باقی ہی کون رہ گیا ہے؟ وحشی اور درندہ نما درندوں کے
علاوہ وہ شک نظریں دوڑانے کے بعد ایک نرمی نظر
سے دیکھا! تم یقین کرو کہ تمہیں کچھ ہو گیا تو میں زہر
کھا کر خود کو ختم کر ڈالوں گی۔ مجھ میں اب کوئی بری خبر سننے کا
حوصلہ نہیں۔ تم جہاں جا رہے ہو' مجھے اپنے ساتھ لے چلو۔
تنہائی میں خیالات کے زلزلے عجب مجھے ہلائے رکھتے ہیں۔
میں وعدہ کرتی ہوں کہ اپنی حفاظت خود کروں گی اور تم پر کہیں بھی
بوجھ نہیں بنوں گی۔"
"تم میرے ساتھ ہوا کرتی تھیں اور تم نے اس کا خمیازہ بھی
بھگت کر دیکھ لیا۔ ولی نے مجھے زیر کرنے کے لئے تمہیں اغوا
کر کے لندن بھجوا دیا اور تم برسوں دیار غیر میں بھٹکتی رہیں۔ اس
بار میرا جن لوگوں سے پالا پڑا ہوا ہے' وہ ولی سے بہت کم ظرف
اور کمینے ہیں۔ انہیں تمہارے وجود کی بھنک بھی مل گئی تو وہ خونی
بھیڑیوں کی طرح تمہیں گھیر لیں گے۔ بس چند روز اور صبر کرلو۔
بلیک کیٹ ولی کے گرد میرا جال مکمل ہونے ہی والا ہے۔ اس کے
بعد تم سدا میرے ساتھ رہو گی.... یہ تم سے میرا قول ہے اور
میں چاہتا ہوں کہ اس قول کے بعد تم مسکراتے ہوئے مجھے
رخصت کرو۔"
اس کی آنکھوں سے آنسو بہہ رہے تھے' چہرے پر حزن و
ملال کے سائے رقصاں تھے' آواز دل گرفتہ تھی لیکن میری
فرمائش پر وہ مسکرا دی۔ بالکل اس طرح جیسے وہ قتل سے بچنے والی
کوئی گڑیا ہو۔ اس کی وہ ادا میرے دل کو اتنی بھائی کہ میں نے بے
قرار ہو کر زندگی میں پہلی بار' پوری قوت سے اسے اپنی بانہوں میں
سمیٹ لیا۔
وہ آندھی کی زد میں آئے ہوئے کسی بگلے سے بچے کی طرح
میری گرفت میں ہولے ہولے لرزتی رہی اور پھر پھڑپھڑا کر بکلخت
میری گرفت سے نکل گئی۔
"میں ڈرتی ہوں کہ اپنے اس سہارے کو کہیں خود میری ہی
نظر نہ لگ جائے" وہ ایک جھرجھری لے کر بولی۔ "بس تم اتنا یاد
رکھنا کہ مجھے واپسی کا قول دے کر جا رہے ہو۔ طبعی موت کی اور
بات ہے۔ وہ کسی کو بھی کہیں بھی آ سکتی ہے لیکن۔ یاد رکھنا کہ تم
نے صم جولی کے کسی شوق میں زندگی کی دلفریبی ہار دی تو تم میرے
قرض دار رہو گے۔"
"تم فکر نہ کرو۔ ہو سکتا ہے کہ مجھے جانے کی ضرورت ہی
پیش نہ آئے۔" میں نے اسے جھوٹی تسلی دی اور اس کی جھلملاتی
ہوئی آنکھوں میں یکا یک امیدوں کے دیے جل اٹھے۔

○☆○

اسے خود علم نہیں تھا کہ وہ سرکاری ملازم تھا یا غیر سرکاری
.... ان لوگوں کی وردیاں اور شانوں پر لگے ہوئے عہدوں کے
امتیازی نشانات فوجیوں جیسے تھے لیکن اس کا کہنا تھا کہ وہ لوگ
کسی بھی طرح فوجی نہیں تھے۔ میں نے اپنی شناخت کے اعتبار
سے اس کے عہدے کا ایک تخمینہ کرلیا تھا جو کرنل کے برابر تھا۔
میں پونے سات بجے پوائنٹ نور پہنچ گیا۔ پھاٹک پر میری
زبان سے فاکس کا کوڈ سنتے ہی مجھے اندر داخل ہونے کی اجازت
دے دی گئی جہاں کرنل اول خان مجھ سے پہلے پہنچا ہوا تھا۔

اس وقت وہ اپنے ایک ماتحت سے تبادلہ خیال میں مصروف تھا لیکن میرے پہنچتے ہی اس نے اپنے ماتحت کو رخصت کر دیا اور مجھے صوفے پر اپنے پاس بٹھالیا۔

"میرے آدمیوں نے دن رات کی محنت کے بعد ایک بہت بڑی کامیابی حاصل کی ہے" ہاتھ ملانے کے بعد اول خان نے بلا تمہید ہی اپنی کہانی شروع کر دی۔ "کافی دنوں سے خبریں مل رہی تھیں کہ ڈاکو مایوس، بے روزگار اور باغیانہ خیالات رکھنے والے نوجوانوں کو بھاری تنخواہوں کا لالچ دے کر بھرتی کر رہے ہیں۔ ان کے کارندے شہروں، قصبوں اور دیہاتوں میں پھر کر قابل اعتماد اور کارآمد نوجوانوں کی درخواستیں جمع کرتے ہیں۔ پھر جنگلات میں ڈاکوؤں کے سردار ان امیدواروں کے باقاعدہ انٹرویو لے کر انہیں ملازم رکھتے ہیں۔ میرے آدمی دو فرضی ناموں پر انٹرویو کی اجازت حاصل کرنے میں کامیاب ہو گئے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ مجھے اور تمہیں اس موقع سے فائدہ اٹھانا چاہئے۔"

"ڈاکوؤں کے کارندے امیدواروں کی چھان بین بھی کرتے ہوں گے۔ وہ دونوں فرضی نام ہیں۔ ایسا نہ ہو کہ ہم وہاں جاتے ہی دھر لئے جائیں اور کسی کو ہمارے حشر کا پتا بھی نہ چل سکے؟" میں نے اپنے دل میں ابھرنے والے خدشات کا فوری بے لاگ اظہار کر دیا۔

"سب کچھ ہوتا تھا۔ پہلے درخواستوں پر امیدواروں کی تصویریں بھی ہوتی تھیں۔ اس وقت ہیر پھیر کرنا بہت مشکل تھا لیکن پچھلے چند ہفتوں سے تیزی سے بھرتی کی جا رہی ہے کیونکہ انہیں عنقریب کہیں سے بھاری مقدار میں جدید ترین اسلحہ ملنے کی امید ہے۔ یہ وہی ملا سرکار والا چکر معلوم ہوتا ہے۔ اس امید پر انہوں نے بہت سی احتیاطی تدابیر نظر انداز کی ہوئی ہیں اسی وجہ سے ہمیں یہ موقع مل گیا۔ زندہ بچ گئے تو ہم کوئی بڑا کام کر گزریں گے اور اگر پھنس گئے تو مفت میں شہادت کا رتبہ مل جائے گا۔ میری دانست میں یہ مہم جہاد سے کم نہیں ہوگی۔"

میرے دل میں ایسی شہادت کا کوئی شوق نہیں تھا جس میں ڈاکوؤں کی گولیوں سے چھلنی ہونا پڑے۔ دوسری طرف منظور ماموں اور ان کے لڑکے محمود کے بہیمانہ قتل کا واقعہ بھی بالکل تازہ تھا جس سے ظاہر تھا کہ ڈاکو اپنے دشمنوں کے ساتھ ذرا بھی مروت و رعایت سے کام لینے کے عادی نہیں تھے لیکن اول خان کے راسخ جذبۂ شہادت کو دیکھتے ہوئے میں اپنے ان خیالات کو الفاظ کا جامہ پہنانے کی ہمت نہ کر سکا۔

سب سے بڑی بات یہ تھی کہ وہ بے خوف آدمی مجھے اپنے کسی ماتحت کے ساتھ جنگلات میں جانے کا مشورہ نہیں دے رہا تھا بلکہ خود میرے ساتھ جانے پر آمادہ تھا اس لئے میری کسی بھی اختلافی رائے پر وہ جھٹ سے بزدلی کا لیبل چسپاں کرنے کی پوزیشن میں تھا جو مجھے ہرگز گوارا نہ ہوتا۔

"جہاد کافروں کے خلاف ہوتا ہے" میں نے اس کے خیالات میں تبدیلی لانے کی ایک کمزور سی کوشش کی۔ "یہ سب ڈاکو تو اچھے یا برے پاکستانی اور مسلمان ہیں۔ ان کے ہاتھوں مرنے والے شہید کیسے کہلا سکتے ہیں؟ میں نے تو آج تک نہیں پڑھا کہ ڈاکوؤں نے فلاں علاقے میں اسلام کا بول بالا کر دیا۔"

توقع کے عین مطابق میری وہ دلیل اول خان کو قائل نہ کر سکی۔ اس نے تمسخر آمیز لہجے میں کہا "اخبار والے تو سب سے زیادہ باخبر ہوتے ہیں۔ تمہیں اندر تک کی باتیں معلوم ہیں۔ ملا سرکار، بلیک کیپ لی اور اس کے کرگوں کے ہاتھ میں ہاتھ دینے والوں کو مسلمان کون کہہ سکتا ہے؟"

"ڈاکوؤں کے لئے تو وہ آقا سرکار بنا ہوا تھا۔ وہ اسے اپنا پیر مانتے ہیں۔"

"میرا دل گواہی دیتا ہے کہ اب بلیک کیپ لی زیادہ دور نہیں ہے۔ اس سے بھی انہی جنگلات میں کہیں مڈبھیڑ ہو جائے گی۔ اگر تم خوف زدہ ہو تو میں تمہیں مجبور نہیں کرتا۔ اپنے کسی آدمی کو ساتھ لے جاؤں گا۔ ملک اور قوم کی خدمت کا یہ موقع میں ضائع نہیں کروں گا۔"

مجھے کٹ حجتی پر آمادہ پا کر اس نے میری دکھتی رگ پر ہاتھ رکھ دیا۔ لمحہ بھر کے لئے مجھے اول خان اور اس کی سوچ پر رشک آیا۔ اس ملک کو اس جیسے فرض شناس اور محب وطن افسروں کی حقیر سی نفری بھی میسر آ جاتی تو ملک کی تقدیر بدل سکتی تھی۔ غزالہ سے کیا ہوا اپنا وعدہ یاد آیا۔ یہ خیال آیا کہ ہم علاقائی جنگلوں کے ہولناک اندیشوں کے سامنے میں جا رہے ہیں جہاں سے بچ نکلنے کا تصور بہت زیادہ کارگر نہیں رہا تھا۔ اول خان تو بے تیغ ہی اس خونریز مہم پر نکلنے کا ارادہ رکھتا تھا۔ اگر وہ اسلحہ ساتھ لے جاتا تو جنگلات میں داخل ہوتے ہی ڈاکوؤں کی پہلی چوکی پر ہی ڈھیر کر دیا جاتا۔ اس کا منصوبہ یہ تھا کہ وہ ڈاکوؤں کی نوکری کر کے ان کے اسلحے سے انہیں نیست و نابود کرنے کی کوشش کرتا۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ اس کا جذبہ بہت صادق تھا لیکن اس کا انجام اول خان کے حق میں خوشگوار نظر نہیں آتا تھا۔ ان حالات میں جو بھی اس کا شریک کار ہوتا اس کا دامن ہرگز نہیں بچا سکتا تھا۔

"یہ نہ سمجھنا کہ میں خودکشی کرنے جا رہا ہوں" قدرے توقف کے بعد اول خان نے اپنی بات جاری رکھی۔ "میری دانست میں وہ تو وہی اپنے ارادوں کی تکمیل..." شاید میری طرح اسے بھی سب کچھ یاد آ رہا تھا۔

"خودکشی اور شہادت میں بہت بڑا فرق ہوتا ہے"

حرام ہے اور دوسری ممکن عجلت۔ اگر مجھے کچھ کر
کا موقع نہیں ملا تو میں حالات کا جائزہ لے کر خاموشی
سے واپس لوٹ جاؤں گا۔ اپنی اکٹھا کی ہوئی معلومات کے
میں ان ڈاکوؤں اور ان کی کمین گاہوں کو زیادہ شدید
پہنچا سکوں گا۔"
کی وہ وضاحت قابلِ عمل اور خاصی معقول تھی۔ میں
کرنے کی نیت سے پوچھا۔ "وہاں اپنے نام، کام اور
کے بارے میں کیا بتانے کا ارادہ ہے؟"
معاشرے کے ستائے ہوئے بے گھر اور بے روزگار
ہیں۔ ہمیں اپنا روپ بدلنا پڑے گا۔" اس نے کہا۔ "زیادہ
ائی بتانے میں یہ خطرہ ہے کہ وہ ہمارے بیان کی تصدیق
ک ہمیں قید میں رکھ سکتے ہیں۔ تصدیق نہ ہو سکی تو وہ
دیں یا آزاد بھی کر دیں... ہمیں ہر قدم پھونک پھونک کر
گا۔"
ل خان کی وہ باتیں ہر لحاظ سے قابلِ عمل اور حوصلہ افزا
اس نے جس انداز میں گفتگو کی ابتدا کی تھی، اس سے
ہوتا تھا کہ وہ جنگل میں پہلا قدم رکھتے ہی شہید ہو جانے کا
تا تھا جو اس کے اپنے حق میں بھی نامناسب بات تھی۔
روانگی کا کیا پروگرام رہے گا؟" میں نے پُرسکون لہجے میں
یا۔
"تم میرے ساتھ چلنے پر آمادہ ہو؟" وہ حیرت اور مسرت
بول پڑا۔
"تمہاری شہادت کے مقابلے میں تمہارا دوسرا پروگرام
اسب ہے" میں نے سنجیدگی سے کہا۔ "ڈاکوؤں کے مسکن
ہمیں جوش سے زیادہ ہوش سے کام لینا ہوگا۔ میں
ان کا طریقۂ کار قریب سے دیکھنا چاہتا ہوں۔ اگر وہاں
بھیڑ ہو گئی تو وہ ہمارا بونس ہوگا۔"
"ہمیں آج رات ہی کسی وقت سیکھات کے لئے روانہ ہونا
" اس نے مسرت آمیز لہجے میں مجھے آگاہ کیا۔ "راستے میں
حیدر آباد میں رک کر اپنے اس کزن سے بریفنگ لینا ہوگی
نے بندوبست کیا ہے۔"
"میں آج رات کیا، اسی وقت روانگی کے لئے تیار ہوں۔"
نے فیصلہ کن لہجے میں کہا۔
ازل خان کو فوری روانگی کی چیکنگ کرتے ہوئے میرا ذہن
صاف تھا۔ غزالہ کے ساتھ خاصے کٹھن اور جذباتی لمحات
گزار کر میں اس سے روانگی کی اجازت لینے میں کامیاب ہوا تھا۔
اگر روانگی کا پروگرام تھوڑے التوا میں ڈال کر دوبارہ اس
سامنا کرنا تو مجھے ایک بار پھر ان بوجھل جذباتی لمحات سے
گزرنا۔ اس لئے میں نے فوراً ہی اپنی آمادگی ظاہر کر دی تھی۔
کرنل ازل خان کا خیال تھا کہ وہ حیدر آباد تک کا سفر اپنی

اسپیشل ٹاسک فورس کی کسی بند جیپ میں طے کرے گا لیکن میں
نے اس کا وہ خیال مسترد کر دیا۔
میرا اندازہ تھا کہ ان دونوں جنگلات اور پہاڑوں میں روپوش
رہ کر وارداتیں کرنے والے ڈاکو اپنے سرپرستوں کی شہ پر اتنے
منظم ہو گئے تھے کہ میلوں دور سے ان کے مخبروں کا جال شروع
ہو جاتا تھا اور اگر وہ کسی فرد یا راستے پر نظر رکھنے کا فیصلہ کر لیتے تو
یہ ممکن نہیں تھا کہ ان کے مخبروں کو فریب دیا جا سکتا۔
ازل خان کو سیکھات پہنچنے سے پہلے حیدر آباد میں رک کر
اپنے کسی آدمی سے بریفنگ لینا تھی جس کے لئے مناسب یہی تھا
کہ ہم وہیں سے حلیے بدل کر بس کے ذریعے اپنے سفر کا آغاز
کرنے اور سراج کالونی کے متعلقہ مکان میں پہنچ جاتے جہاں
آرام کرنے کے بعد سیکھات کا رخ کیا جا سکتا تھا۔
ان واقعات میں اسپیشل ٹاسک فورس تازہ تازہ ملوث ہوئی
تھی۔ اس لئے ازل خان کی شناخت کا کوئی خطرہ نہیں تھا لیکن
مجھے ملا سرکار سے اپنی دشمنی کی وجہ سے بہت زیادہ احتیاط سے
کام لینا تھا۔
اس قلیل سی مدت میں اپنے چہرے پر نمایاں تبدیلیاں لانا میرے بس سے باہر تھا اس لئے میں نے اپنی بچی
داڑھی اور سر کے بالوں سے دست بردار ہونے کا فیصلہ کر لیا۔
کرنل ازل خان کے ماتحتوں میں سب ہی لڑنے بھڑنے
والے لوگ تھے جو فنِ سپہ گری کے مختلف شعبوں میں طاق تھے
لیکن اس کی ہدایت پر ان ہی میں سے ایک نئے رنگروٹ کی مدد سے
حجام کی خدمات سرانجام دے ڈالیں۔
[illegible] "نائی" [illegible] کے آئینے
میں میں اپنے سر اور چہرے پر شیونگ کریم کے جھاگ لئے ہوئے
نائی صاحب کی ہر کام کا جائزہ لیتا رہا اور جب استرے کی تیز دھار نے اپنا کام
دکھانا شروع کیا تو میرے لئے خود کو پہچاننا بھی دشوار ہو گیا۔ میک
اپ اور بھیس بدلنے کے کتابی طریقوں کے برعکس قدرتی عناصر
کی ترتیب میں ذرا سا ردوبدل بھی بڑی تبدیلیاں لا سکتا تھا، جس کا
میں منہ بولتا شاہکار تھا۔
داڑھی صاف ہونے پر میرے چہرے کی جلد پر کوئی نشان باقی
نہیں رہا جس سے پتا چلتا کہ وہاں کوئی فوری کارروائی کی گئی ہے
البتہ سالہا سال کے بعد گنجا ہونے کی وجہ سے سر کی جلد پر سفیدی
سی نمودار ہو گئی تھی جو تبدیلی کی چغلی کھا رہی تھی۔ سر اور چہرے
کی بقیہ جلد کی رنگت کا وہ فرق عارضی تھا اور دو تین روز میں
بالکل ختم ہو سکتا تھا۔ میرا ارادہ تھا کہ سر پر کپڑے کی کوئی سستی
سی ٹوپی منڈھ کر میں وہ دو تین دن کسی دشواری کے بغیر گزارنے
میں کامیاب ہو جاؤں گا لیکن ازل خان کے غیر تربیت یافتہ حجام نے
میرے اس مسئلے کا بھی ایک فوری حل پیش کر دیا۔
بال اتارے بال بڑھنے والا شیمپو آجانے پر میں غسل خانے

میں دبا گھسا۔ بالوں سے محروم کھوپڑی پر چند ساعت کی قلیل مدت کے لئے شیمپو کے لیس دار جھاگ چھوڑ کر میں نے سر دھویا تو دل ہی دل میں اس غیر پیشہ ور حجام کے تجربے کا معترف ہونا پڑا کیونکہ اب کوئی نہیں کہہ سکتا تھا کہ میں نیا نیا گنجا ہوا تھا۔

وہ لوگ کون تھے؟ یہ تو مجھے خود علم نہیں تھا لیکن ان کے سارے انداز فوجیوں جیسے تھے۔ وہ نقل و حرکت کرتے تھے تو پوری تیاریوں کے ساتھ کرتے تھے۔ ذاتی ضروریات کی اشیا ہر وقت ان کے ساتھ رہتی تھیں تاکہ ضرورت پیش آنے پر وہ ایک جگہ سے بلا تردد دوسری منزل کی طرف چل پڑیں اور انہیں اپنی کسی ضرورت کے لئے واپس "اپنے پرانے ٹھکانے" کی طرف رجوع نہ کرنا پڑے۔۔

اسی وجہ سے پوائنٹ فور پر موجود ہر شخص کے پاس وردی کے علاوہ سادے کپڑے بھی موجود تھے۔ ان میں سے اپنے ہم جسامت ایک شخص کے کپڑے پہن کر میں روانگی کے لئے تیار ہو گیا۔

کرنل اول خان نے بھی اپنی فوجی وردی کو خیرباد کہہ کر سویلین کپڑے پہن لئے تھے۔ قمیض شلوار میں وہ زیادہ وجیہہ اور بارعب نظر آ رہا تھا۔

بسیں سپرہائی وے پر حیدر آباد پہنچنے میں اتنا وقت نہیں لیتیں جتنا شہر کے اندرونی علاقوں سے سپرہائی وے پر پہنچنے میں لگتی ہیں۔ وقت بچانے کے لئے ہم نے سہراب گوٹھ سے بس پکڑنے کا فیصلہ کیا۔ اول خان اپنے ماتحتوں کو ہدایات دینے میں مصروف ہو گیا۔ نصف گھنٹے بعد وہ فارغ ہوا تو اس کے آدمی ہوٹل سے لئے بازار سے کھانا لا کر ڈائننگ ٹیبل پر سجا چکے تھے۔ میں نے دیر سے لنچ کیا تھا اس لئے اس وقت کھانے کی خواہش نہیں تھی لیکن اول خان کے اصرار پر مجھے اس کا ساتھ دینا پڑا۔ اس کا کہنا تھا کہ آنے والے وقت نہ جانے کب، کہاں اور کیسا کھانا میسر ہو۔ اس لئے ہمیں اس ڈنر کو اپنی الوداعی دعوت سمجھ کر پورے احترام سے قبول کر لینا چاہئے۔

اس کا وہ نکتہ اس قدر اثر آفریں تھا کہ فوراً ہی میری اشتہا بھڑک اٹھی۔

نو بجے اول خان کی گاڑی نے ہمیں سہراب گوٹھ پر اتار دیا اور ہم سپرہائی وے کی طرف رینگتی ہوئی ایک جناتی بس کو رکوا کر اس میں سوار ہو گئے۔ وہ بس غیر معمولی طور پر طویل تھی۔ اس میں مسافروں کی کثیر تعداد موجود تھی لیکن پھر بھی چند نشستیں خالی تھیں۔

ہم بس رکوا کر اس میں سوار ہوئے تھے اس لئے میرا اندازہ تھا کہ ہمارے بیٹھتے ہی وہ روانہ ہو جائے گی لیکن وہ کافی دیر تک سسک سسک کر آگے رینگتی اور پھر تقریباً وہیں رکی رہی۔ بس کے عملے کا ایک تنومند لڑکا بس کی آدھی جان دار پر اپنی ہتھیلی کی

شروع ہوا تھا ایک آلہ نو درو تالہ گھر بجا بجا کر حیدر آباد حیدر آباد کا شور مچا رہا تھا اور میں دیکھ رہا تھا کہ اس کی محنت رائیگاں نہیں جا رہی تھی۔ بریف کیس، تھیلے یا سادہ سامان سے لدا ہوا [illegible] مسافر کہیں نہ کہیں سے چلا آ رہا تھا۔ بس میں ابھی درجنوں نشستیں خالی تھیں کہ پیچھے سے کانوں کے پردے پھاڑ دینے والے ہارن کے شور کے ساتھ تیز روشنیوں کا ایک سیلاب آیا۔ بچے چیخ کر رونے لگے۔ کچھ لوگوں نے خوف زدہ انداز میں پلٹ کر [illegible] عادی مسافروں کے چہرے پر بے زاری کے تاثرات پڑھے جا سکتے تھے۔ اس قدرے ہیجانی ماحول میں ہماری بس [illegible] کے ساتھ حرکت میں آ گئی۔ پتا چلا کہ اس کی جگہ لینے کے لئے دوسری بس اسی مقام پر پہنچ چکی تھی۔

سہراب گوٹھ سے آگے سڑک سے دور ابھرتا ہوا [illegible] روشن اور تاریک ڈھانچوں کو پیچھے چھوڑ کر ہم ٹول پلازہ سے گزرے تو سڑک کے دونوں جانب لامتناہی سناٹے اور تاریکی کا راج تھا۔ سہراب گوٹھ کی تیز روشنیاں پلک جھپکتے میں پیچھے رہ گئیں۔ سڑک پر رواں دو طرفہ ٹریفک کی قریب آتی اور دور ہوتی روشنیوں کے علاوہ اس سفر میں عجیب یکسانیت سی [illegible] ڈرائیور [illegible] کو بھول کر ایک [illegible] سے اس سیاہ سڑک پر اپنا راستہ بنا رہا تھا۔ انجن کی غراہٹ بھی ایک ہی سطح پر پہنچ کر گویا منجمد ہو گئی تھی۔

حیدر آباد یوں تو ایک خاصا بڑا شہر ہے لیکن وہاں کی زندگی پر دیہی معاشرت کے آثار نمایاں ہیں۔ لوگ جلدی سونے کے عادی ہیں لیکن وہاں رات کا سناٹا جلد راج کرتا ہے۔ ہم جیل کے قریب اپنے مطلوبہ بس اسٹاپ پر اترے تو شور مچاتی ہوئی سواریوں کے علاوہ وہاں [illegible] ہوا تھا۔ البتہ آوارہ کتوں کی سماجی سرگرمیوں نے [illegible] قدرے جان ڈالی ہوئی تھی۔

سڑک عبور کر کے ہم [illegible] کالونی کے احاطے کی دیوار [illegible] ایک ٹوٹے ہوئے حصے سے اندر داخل ہو گئے۔

"یہاں کون رہتا ہے؟" میں نے کوارٹروں سے پہلے [illegible] ہوئے کھیل کے میدان کو عبور کرتے ہوئے اول خان سے [illegible]

"یہ تو نچلے اور درمیانی درجے کے سرکاری ملازمین کی [illegible] معلوم ہوتی ہے۔"

"میں اتنا جانتا ہوں کہ یہ ان کم کرایے پر مکان [illegible] ہیں" اول خان ہنستے ہوئے بے پروایانہ انداز میں بولا "[illegible] میرے دو آدمی رہتے ہیں۔"

"وہ یہاں کیا کرتے ہیں؟" اس کی [illegible] سرگرمیوں کے بارے میں میرا تجسس بیدار ہو گیا۔

"یہاں بھی بعض اہم تنصیبات ہیں۔ ان کے بارے [illegible] براہ راست کوئی رپورٹ کرنے والا نہیں ہے لیکن میرے آدمی [illegible]

ہم پھر کراں پر نگاہ رکھتے ہیں۔

"اور یہ لوگ بھی تم ہی کو جواب دہ ہیں؟" میں نے اس طرح اول خان کی تنظیم کی وسعت کا اندازہ لگانا چاہا۔

"یہاں کی ٹیم الگ ہے لیکن ہم لوگ کہیں بھی ہوں، ایک دوسرے سے مکمل تعاون کرتے ہیں۔ ہم جن لوگوں سے ملیں گے ان کا کام خطرناک سماج دشمن عناصر کی بیخ کنی کرنا بھی ہے تاہم یہ یہاں بدمعاشوں کے روپ میں ان ہی کے ساتھ رہ کر پتہ چلاتے ہیں تاکہ اندر کی زیادہ سے زیادہ خبریں معلوم کرسکیں۔"

"بدمعاشوں میں رہ کر زیادہ عرصے تک ان کے خلاف کام کرتے رہنا مجھے تو ناممکن نظر آتا ہے۔"

"یہ اپنی ترجیحات کے تحت کام کرتے ہیں۔ کبھی اس کی ان کی صورت حال بہت اچھی ہو جائے تو شاید یہ چور اچکوں کے بھی دشمن ہو جائیں لیکن آج کل کے حالات میں یہ صرف بڑی مچھلیوں کا شکار کھیلتے ہیں۔"

آبادی پر خواب ناک سناٹا چھایا ہوا تھا۔ دن بھر دفاتر اور دکانوں میں کام کرنے والے لوگ تھک ہار کر اپنے اپنے گھروں میں آرام کر رہے تھے۔ کہیں کہیں سے وی سی آر پر چلنے والی فلموں کے بلند آہنگ مکالمے اور گانے سنائی دے رہے تھے۔ کئی نیم تاریک گلیوں سے گزر کر اول خان ایک مکان کے سامنے رک گیا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ پہلے بھی وہاں آتا رہا ہے۔

دستک کے جواب میں دروازہ کھول کر اول خان کو پہچانتے ہی بے تکلف انداز میں اندر بلا لیا گیا۔

کمرے میں بلب جل رہا تھا اور اس کی روشنی میں وہ شخص اپنی وضع قطع کے اعتبار سے چھٹا ہوا غنڈا نظر آرہا تھا۔ کرنل مجھے بتا چکا تھا کہ وہ اس کا بہروپ تھا لیکن میرے لئے یہ نکتہ پھر بھی قابل غور تھا کہ پال پوس والے لوگ اپنی آبادی میں ایسے عناصر کو کیوں قبول کرنے پر مجبور ہو جاتے ہیں؟

"تمہارا ساتھی کہاں ہے؟" اول خان نے طائرانہ انداز میں اس خالی خالی کمرے کا جائزہ لیتے ہوئے پوچھا۔

"ایک چکر لگانے گیا ہوا ہے۔" اس کا لہجہ مہذب اور شائستہ تھا جو اس امر کا غماز تھا کہ واقعی وہ اندر سے کچھ اور تھا لیکن باہر سے کچھ اور بنا ہوا تھا۔

"اس نے مجھے بتا دیا تھا، تم چاہو تو یہیں آرام کرسکتے ہو، ہمیں صبح سات بجے سیکھات پہنچنا ہے۔"

سیکھات حیدرآباد سے زیادہ دور نہیں تھا۔ ہم صبح چھ بجے بیدار ہو کر بھی مقررہ وقت پر وہاں پہنچ سکتے تھے۔

اس شخص نے مجھ سے ہاتھ ضرور ملایا تھا لیکن میرے بارے میں کچھ جاننے کی کوشش نہیں کی تھی۔ اس کے لئے غالباً اتنا ہی کافی تھا کہ میں اول خان کے ساتھ اس کے پاس پہنچا تھا۔

وہ دونوں مجھے نظر انداز کر کے آپس میں باتیں کرتے رہے جو میرے لئے بھی قابل فہم تھیں۔ ان کے مطابق ہمیں آئی ڈی پی سیکھات کے بس اسٹاپ پر مقررہ وقت پر ہمیں قلندر نامی ایک ایسے شخص تک پہنچنا تھا جو کسی مست ملنگ کے روپ میں گھومتا رہتا ہے اور وہیں چرس کے دم لگاتا ہوا ملتا تھا۔

ہمیں اس کو بتانا تھا کہ ہم صاحب جی کی طرف سے آئے ہیں، قلندر ہمیں پہچان لیتا۔ اس سے آگے ہمیں قلندر کی ہدایات پر عمل کرنا تھا جو ہمیں اس کے پیچھے پیچھے مطلوبہ مقام پر پہنچا سکتے تھے۔

ان لوگوں کے درمیان اگر کوئی تکلف نہیں تھا تو بے تکلفی بھی نہیں تھی۔ اجنبی کے رویے سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ اس کے لئے اول خان خاصا سینئر آدمی تھا۔ اس نے کمرے میں موجود دونوں چارپائیوں پر بستر درست کر کے صاف چادریں بچھائیں اور خود ایک تکیہ لے کر صحن یا دوسرے کمرے کی طرف چلا گیا۔

کمرا اتنا چھوٹا تھا کہ وہاں کھل کر سوتے ہوئے بھی ڈر لگتا تھا کہیں دل کی بات کوئی سن نہ لے اس لئے شدید خواہش کے باوجود میں اول خان سے کوئی تبادلہ خیال نہ کرسکا۔

اول خان فوجی نہ سہی فوجی نما ضرور تھا اس لئے وہ چارپائی پر یوں دراز ہوا جیسے اسے کوئی پرتکلف مسہری مہیا کر دی گئی ہو۔ میں نے بے آرامی کے احساس سے چھٹکارا پانے کے لئے سگریٹ سلگائی۔ مختلف سوچوں میں گم رہ کر میں نے سگریٹ ختم کی پھر کوئی بات پوچھنے کے لئے اول خان کی طرف پلٹا تو وہ گہری نیند سو چکا تھا۔

صاف ستھری مشقت کے بعد رات کی گہری نیند زندگی کی وہ نعمت ہے جو مشینی عذاب میں مبتلا شہروں کے باسیوں کو مشکل ہی سے نصیب ہوتی ہے۔ اول خان سو گیا لیکن میں رات بھر پہلو بدلنے کے باوجود ایک پل کے لئے بھی پلکیں جھپکانے میں کامیاب نہ ہوسکا۔

اس مکان میں رہنے والا دوسرا آدمی رات بھر واپس نہیں آیا لیکن کوئی اس کے لئے فکرمند نہیں تھا۔ چھ بجے میں نے اپنی رسٹ واچ دیکھ کر بستر چھوڑا تو اول خان کی آواز نے مجھے چونکا دیا۔

"وقت سے اٹھ گئے، میرا تو خیال تھا کہ تمہیں جھنجھوڑ کر جگانا ہوگا۔"

میں مسکرا کر رہ گیا۔ اسے یہ بتانا بے سود تھا کہ میں نے وہ رات سنسناتے ہوئے تاریک جنگلوں کا تصور کرتے ہوئے آنکھوں ہی آنکھوں میں کاٹ دی تھی۔

میں منہ ہاتھ دھونے کے لئے باہر نکلا تو اپنے میزبان کو خود سے کہیں زیادہ مستعد پایا۔ وہ نیچی چھت والے تنگ باورچی خانے میں خاموشی سے ناشتا تیار کر رہا تھا۔

ناشتے وغیرہ سے فارغ ہو کر ہم تھوڑی ہی دیر میں ۔ ۔ ۔ ت

روانہ ہو گئے۔ ہمارے میزبان نے ہمیں سڑک تک رخصت کرنا چاہا لیکن اول خان نے سختی سے اسے منع کر دیا۔ اس کی دانست میں ہم تینوں کا غیر ضروری طور پر اکٹھا باہر نکلنا احتیاط اور مصلحت کے ہمارے اصولوں کے منافی ہوتا۔

وہ صبح قدرے خنک اور خوشگوار تھی۔ ہم پونے سات بجے رنچھی چھتا ڈونی بس کے ذریعے سکھجات پہنچ گئے۔ جھونپڑا ہوٹل کے باہر گھنے درختوں کے نیچے متعدد چارپائیاں پڑی ہوئی تھیں۔ ان ہی درختوں سے بھرے ہوئے ڈالڈا کے ڈبے رکھے ہوئے تھے۔ ایک آدھ گلاس بھی کسی کسی چارپائی پر لڑھک رہا تھا۔ اس وقت وہاں سڑک کے کنارے مال سے لدے ہوئے تین ٹرک کھڑے ہوئے تھے اور ٹرکوں کا عملہ وہیں چائے نوشی کے دوران خوش گپیوں میں مصروف تھا۔

وہ ہمارے لئے ایک اجنبی اور نامعلوم جگہ تھی۔ میرے دل میں یہ خوف تھا کہ اگر ہم سے کسی نے ہماری وہاں آمد کا مدعا پوچھ لیا تو ہم کیا جواب دے سکیں گے۔ میری نظریں بہت تیزی کے ساتھ قرب و جوار کا جائزہ لے رہی تھیں لیکن مجھے کہیں بھی کسی ایسے آدمی کا وجود نظر نہیں آ رہا تھا جس پر قلندر ہونے کا شبہ کیا جا سکتا۔

اول خان بے فکری کے ساتھ ایک چارپائی پر بیٹھ گیا۔ میں نے اس کی تقلید کی۔

ہمارے بیٹھتے ہی جھونپڑے میں سے ایک شخص برآمد ہو کر ہماری طرف آیا۔ اس کی آنکھوں میں تجسس کی تیز چمک دور ہی سے دیکھی جا سکتی تھی۔

میرے دل کی دھڑکنیں بے اختیار تیز ہو گئیں۔ اس کے خدوخال سے لگتا تھا کہ وہ ہم سے کچھ پوچھ گچھ کرنے آ رہا تھا۔

"دو چائے، لبا پتی۔" اول خان نے اسے قریب آنے کا موقع دیئے بغیر اپنی دبنگ آواز میں کہا اور وہ راستے ہی میں سے واپس لوٹنے پر مجبور ہو گیا۔

"قلندر تو کہیں بھی نظر نہیں آ رہا۔ اب کیا کرو گے؟" میں نے سرگوشیانہ لہجے میں اس سے پوچھا۔

"انتظار کے علاوہ ہم کر بھی کیا سکتے ہیں؟" اول خان کی آواز سے بے چارگی جھلک رہی تھی۔

"لیکن کب تک؟" میرے لئے یہ صورتحال بے چینی کا باعث بنی ہوئی تھی۔

"تمہیں یہی ڈر ہے نا کہ کسی نے ہم سے کچھ پوچھ لیا تو ہم اس چھوٹی سی جگہ پر اپنی موجودگی کا کیا جواز دے سکیں گے؟" اس نے میری آنکھوں میں دیکھیں ڈال کر پُراعتماد لہجے میں سوال کیا۔

میں نے جھینپ کر اثبات میں اپنا سر ہلا کر رہ گیا "ہوٹل والے ہمیں غور سے دیکھ رہے ہیں۔"

"تم بے فکری سے بیٹھے رہو۔ کوئی بات ہوئی تو میں خود سنبھال لوں گا۔"

وہی شخص چائے لا کر ہماری چارپائی کی پٹی پر رکھتے ہوئے اسے بات کرنے کا موقع مل گیا "تم ابھی بس سے اترے تھے۔ کہاں سے آئے ہو؟" سوال کرتے ہوئے اس نے باری باری ہم دونوں کا جائزہ لیا تھا۔

"ٹھٹھہ سے۔" اول خان نے مختصر سا دو لفظی جواب دیا اور اس کی طرف دیکھے بغیر چائے کی پیالی منہ سے لگا لی۔

"کون سا ٹھٹھہ؟" اس کے لئے اول خان کا مختصر جواب ناکافی ثابت ہوا تھا۔

اول خان نے چائے کی پیالی پٹی پر رکھی اور اسے گھور کر بولا "کیا تم ہماری پولیس انکوائری کر رہے ہو؟ ہم کہیں سے بھی آئے ہوں اور کہیں بھی جا رہے ہوں تمہیں اس سے مطلب"

"سائیں! غصہ مت دکھاؤ!" وہ مرعوب ہونے کے بجائے نرم لہجے میں بولا تو متوقع بدمزگی کا احساس ہوتے ہی میرے بدن میں بیک وقت کروڑوں چیونٹیاں رینگنے لگیں۔

"ہم نوکر آدمی ہے۔ ادھر سے جانے گا تو حیدرآباد میں دو روپیہ زیادہ کمائے گا۔ ہم نے تم سے جو پوچھا ہے اس کا جواب دو۔ ہو سکتا ہے کہ اس میں تمہاری بھلائی ہو۔"

اول خان نے لمحہ بھر کے لئے کچھ سوچا پھر اس کے ہونٹوں سے سرسرانی ہوئی آواز برآمد ہوئی۔ "قلندر کے بارے۔"

"اور کیوں آئے ہو؟" اس نے بے خوفی کے ساتھ اگلا سوال کیا جو بڑا ٹیڑھا تھا۔

"قلندر کب آئے گا؟" اول خان نے چند ثانیوں کے بوجھل سکوت کے بعد سوال کی صورت میں جواب دیا۔

سوال کرنے والے کا چہرہ دمک اٹھا "مجھے تم دونوں کا انتظار تھا اسی لئے تمہاری پولیس انکوائری کر رہا تھا" گفتگو کی حد تک اچھے بھلے ہوٹل کا مالک محسوس ہو رہا تھا "قلندر آج ادھر نہیں آئے گا۔ ہائی وے پر رینجرز گشت کر رہے ہیں۔ قلندر ان کے سامنے آتے ہی پکڑا جائے گا۔ وہ ادھر جنگل میں تمہارا انتظار کرے گا" آخری فقرہ ادا کرتے ہوئے اس نے فضا میں اپنا ہاتھ بلند کر کے ہوٹل کے پیچھے اشارہ کیا تھا۔

"پھر اس سے کیسے ملا جا سکتا ہے؟" اول خان نے دیکھا اس شخص کو کوئی اہمیت دینے کی ضرورت محسوس کرتے ہوئے تشویش لہجے میں سوال کیا۔

"وہ مجھے بتا گیا تھا کہ سات بجے دو آدمی آئیں گے میں تمہیں وہاں لے جاؤں گا۔"

"لیکن ہمیں کیا پتا کہ تم واقعی قلندر کے قاصد ہو؟" مذاکرات کا باب اول خان نے ہی اٹھایا ہوا تھا۔

"بھروسا نہیں کرتے تو ٹھنڈے ٹھنڈے بیٹھے چائے

آجکل اچھی نوکری آسانی سے نہیں ملتی۔"

اس کی زبان سے نوکری کا ذکر سن کر اول خان بری طرح چونکا تھا "کس نوکری کی بات کر رہے ہو؟"

وہ وحشت سے ہنس پڑا "اے انجان نہ بنو! ادھر کے بچے بچے کو معلوم ہے کہ باہر سے آنے والے آج کل جنگلوں میں کیوں جاتے ہیں اور کس کے پاس جاتے ہیں۔"

وہ بہت کچھ جانتا تھا۔ اور جس انداز میں باتیں کر رہا تھا اس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ شہروں میں رہنے والوں کے لئے جو باتیں بھید راز تھیں وہ ان علاقوں میں سب کے علم میں تھیں۔ یہ بات تھی کہ وہ لوگ اندر کی باتیں غیر متعلقہ لوگوں سے چھپاتے ہوں اور کوئی نازک موضوع آنے ہی انجان بن جاتے ہوں۔

"تو پھر ہمیں قلندر کے پاس لے چلو!" اول خان اس سوال کرنے پر مجبور ہو گیا۔

"دس روپے لوں گا" اس نے حریصانہ لہجے میں کہا "وہاں جانے کے لئے مجھے مالک سے چھٹی لینا ہو گی۔"

اول خان نے غصے سے اسے گھورا اور جیب سے دس روپے کا نوٹ نکال کر اس کی ہتھیلی پر رکھ دیا۔

"یہ کیا ہے؟" اس نے ہتھیلی بند کئے بغیر استفہامیہ لہجے میں سوال کیا۔

"دس روپے، جو تم نے مانگے تھے" اول خان نے جھنجھلائے ہوئے لہجے میں کہا۔

"تم دو آدمی ہو۔ دس روپے کے حساب سے بیس روپے دو۔" اس نے مضبوط لہجے میں مطالبہ کیا۔ غالباً اس نے بھانپ لیا تھا کہ اول خان کی جیب میں کچھ رقم موجود تھی۔

"ایک آدمی ہو یا پچاس آدمی تمہارا اتنا ہی وقت لگے گا اور تم کو اسی قدر چلنا ہو گا..... پھر بیس روپے کس بات کے؟" اول خان اس کی فلابازی کو آسانی سے قبول کرنے کے لئے آمادہ نہیں تھا۔

"یہ ہمارا حق ہے..... تم مجھے ایک دفعہ دس روپے دو گے۔ اگر تمہاری لاٹری نکل آئی تو تم عمر بھر ان جنگلوں میں ہزاروں لاکھوں روپے کماتے رہو گے۔ رہنمائی نہ ہو تو قلندر تم کو کہاں مل جائے۔ یہ موقع تو مجھے کبھی کبھی ملتا ہے۔ لاؤ جلدی سے دس روپے اور نکالو ورنہ میں قلندر سے کہہ دوں گا کہ سات بجے یہاں سے نکالنے تھے..."

اول خان مزید بحث پر تلا ہوا تھا لیکن میں نے قصہ ختم کرنے کے لئے اپنی جیب سے دس روپے کا نوٹ نکال کر اس کے حوالے کیا اور اس نے بیس روپے جلدی سے اپنی جیب میں ڈال لئے۔

چائے کے دام ادا کر کے ہم دونوں اس کے ہمراہ ہوٹل کے پچھلے علاقے میں چل دیئے۔ طویل میدان سے آگے جو ہرے درختوں کا سلسلہ پھیلا ہوا تھا جو اندر جا کر یقیناً گھنے جنگل میں تبدیل ہو جاتا ہو گا۔ تقریباً دس منٹ بعد ہم ان درختوں کے قریب پہنچے تو اس شخص نے وہیں رک کر غور سے ہر طرف کا جائزہ لیا اور پھر سمت بدل کر ایک طرف چل پڑا۔

"اب بے فکر ہو جاؤ۔ وہ جہاں ہو گا، تمہیں بلا لے گا" اول خان نے اسے مشورہ دیا۔

"میرا خیال ہے کہ میں نے اسے دیکھ لیا ہے" وہ معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔

چند منٹ بعد ہم نے اپنے سفر کی سمت میں زمین میں سے دھوئیں کے مرغولے بلند ہوتے دیکھے تو میں چونک پڑا "یہ دھواں کہاں سے اٹھ رہا ہے؟" میں نے اپنے رہبر سے پوچھا تھا۔

"یہ قلندر کے سینے سے نکل رہا ہے" اس کا جواب عجیب تھا لیکن میں نے آگے کچھ نہیں پوچھا۔

آگے جا کر ہم نے دیکھا کہ وہ درست ہی کہہ رہا تھا۔ وہ ایک خاصا بڑا اور گہرا گڑھا تھا۔ اس خشک گڑھے میں سبز لباس والا ایک شخص نہایت اطمینان سے لیٹا ہوا چرس سے بھرے ہوئے سگریٹ کے دم لگا رہا تھا۔ اس کی نشست کا انداز ایسا تھی کہ وہ سگریٹ نہ پی رہا ہوتا تو اس کے ٹھکانے کا سراغ لگانا مشکل ہو جاتا۔

ہماری آہٹوں پر اس نے اپنی بڑی بڑی، نشے میں ڈوبی ہوئی، سرخ آنکھیں کھول کر ہمیں دیکھا۔

"تیرے مہمان آگئے سائیں قلندر" ہمیں لانے والے نے کہا اور فوراً ہی واپس چل دیا۔

قلندر ایک ادھیڑ عمر اور استخوانی بدن والا شخص تھا۔ ڈھیلے ڈھالے سبز لباس اور منکوں کی ودھنی مالاؤں اور کڑوں کے ساتھ وہ کسی اور دنیا کی مخلوق نظر آ رہا تھا۔

اس نے اپنے پہلو میں رکھا ہوا موٹا سا سونٹا فضا میں لہراتے ہوئے پوچھا "کہاں سے آئے ہو؟"

"صاحب کی کوٹھی سے!" اول خان نے مختصر سا جواب دینے پر ہی اکتفا کیا۔

"حق اللہ..... اللہ ہو" قلندر نے گڑھے میں لیٹے لیٹے آنکھیں بند کر کے زور سے درویشانہ نعرہ لگایا۔ سگریٹ کے چھوٹے سے ٹوٹے کو انگوٹھے اور انگشت شہادت میں دبا کر اس کے سرے پر پھیپھڑوں کی پوری قوت سے زور لگایا۔ ایک ہی کش میں اتنا تمباکو انگارہ ہو کر راکھ ہو گیا کہ اس کی انگلیاں جلنے لگیں تو اس نے وہ ٹوٹا وہیں گڑھے میں ایک طرف اچھال دیا اور سونٹا لے کر ایک جھٹکے سے اٹھ کھڑا ہوا۔

چرس اور تمباکو کا ملا جلا دھواں اس کے پھیپھڑوں میں گردش کر رہا تھا مگر وہ پوری طرح نچوڑ کر آہستہ آہستہ اپنے نتھنوں سے خارج کر رہا تھا۔

وہ جنگل میں داخل ہو گیا۔ ہم دونوں بھی اس کے پیچھے چل رہے۔

"ہمارا خیال تھا کہ تم سے ہو کل پرسوں ملاقات ہو گی" جمود توڑنے کے لئے میں نے پہلی بار زبان کھولی۔

"دن رات دربدر پڑا رہتا ہوں۔ سادھو، تجربے میرے ہی دربدر پھرا وہ مری ہوئی ہیں" اس نے تحقیر لہجے میں کہنا شروع کیا۔ "مگر سرمستی اور درویشوں والے اپنے باپ سے بھی رعایت نہیں کرتے۔۔۔ ایک بار مجھے لے گئے تھے تو سات گھنٹے تک دھوپ میں الٹا لٹکا کر مارا تھا۔۔ اب تو میں ان کی پرچھائیں سے بھی بچتا ہوں اور فوراً دور نکل جاتا ہوں۔"

"وہ قلندروں کو بھی معاف نہیں کرتے؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔

"میں نے کہا نا کہ وہ اپنے باپ کو بھی معاف نہیں کرتے؟" اس نے اپنی انگاروں کی طرح سرخ آنکھوں سے مجھے گھورتے ہوئے کہا "کسی نے میری مخبری کر دی تھی۔"

"بڑا برا وقت آ گیا ہے" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "لوگ چوروں نقیبوں کو بھی نہیں چھوڑتے۔۔۔ تمہارے پاس دوسری تیار سگریٹ ہو گی؟"

"ارہ! تم بھی پیتے ہو؟" اس نے مسرت آمیز حیرت کے ساتھ پوچھا اور اپنے لبادے کی جیب سے نکال کر ایک مڑی تڑی سگریٹ میری طرف بڑھا دی "تم بھی دم لگاؤ اور مجھے بھی دو!"

ازل خان نے میری پسلیوں میں کہنی سے ٹھوکا دیا لیکن میں اس کی طرف دیکھے بغیر قلندر کے داہنے ہاتھ پر ہو گیا۔ قلندر کے بیچ میں آجانے کے بعد ازل خان مجھے روکنے ٹوکنے سے قاصر ہو گیا تھا۔

چرس بہت عمدہ اور خالص تھی۔ وہ کوالٹی دنیا کے اہم لوگوں کو ہی ذاتی استعمال کے لئے میسر آتی تھی ورنہ ہر طرف ملاوٹ کا دور دورہ تھا۔ کہیں کم اور کہیں زیادہ ملاوٹ کی جاتی تھی۔۔۔ میں نے چرس کی تعریف کر کے قلندر سے بے تکلفی پیدا کرنے کا ارادہ کیا ہی تھا کہ ازل خان کی دکھتی ہوئی رگ ایک بار پھر پھڑک اٹھی۔

"ہمیں لانے والا آدمی بہت لالچی اور حریص تھا" ازل خان نے بلا کسی تمہید کے کہا۔

"کیوں؟" قلندر نے اپنی بڑی بڑی آنکھیں گھما کر پوچھتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"اس نے ہمیں تم تک پہنچانے کے دس روپے فی کس لئے ہیں" ازل خان کا لہجہ تلخ ہو گیا۔

"کوئی بات نہیں" قلندر اس کی پیٹھ پر ہاتھ پھیرتا ہوا بزرگانہ لہجے میں بولا "ان لوگوں کا بھی حق بنتا ہے۔ تم باہر سے آنے والے لوگ بے نشان ہوتے ہو۔ راکو بن جانے ہو تو کسی کو

کچھ پتا نہیں ہوتا کہ تمہارے ماں باپ، بہن بھائی اور بیوی بچے کون ہیں۔ تمہارے لئے یہ روپوشی بہت آسان ثابت ہوتی ہے لیکن یہ بے چارے چاہتے ہوئے بھی تمہارے ساتھ نہیں بن سکتے۔ پہلے تو پولیس ان کے گھر والوں کو تنگ کرتی ہے۔ کوئی بھی واردات ہو جائے تو ان کے پورے پورے گھرانے اٹھا لئے جاتے ہیں۔ پولیس کے پیچھے لگ جائیں تو سرمستی اور درویشوں والے آ جاتے ہیں۔ سب سے پہلے یہ دیکھتے ہیں کہ مقامیوں میں کون کون راکوؤں سے ملا ہوا ہے۔ یہ بے چارے دریا کے کنارے پیاسے بیٹھے رہتے ہیں۔ کسی کی مہاکل سے دو چار قطرے مل جائیں تو یہ ان کا حق بنتا ہے۔ تم جنگل میں کامیاب ہو گئے تو تم وہی ان مسکینوں کی طرح روزانہ ہزاروں روپے بانٹتے پھرو گے۔ تمہیں تو خوش ہونا چاہئے کہ تمہارے بیس روپوں سے اس غریب کے گھر میں چولہا روشن ہو جائے گا۔"

ان لوگوں میں حق کا فلسفہ زیادہ زور پکڑ رہا تھا۔ اس شخص نے حق بنا کر بیس روپے لئے تھے۔ قلندر بھی اسی حق پر زور دے رہا تھا۔ ساری گفتگو میں فرائض کا کوئی ذکر نہیں تھا۔

جنگل تیزی سے گھنا اور دشوار گزار ہوتا جا رہا تھا لیکن قلندر جھاڑیوں، خاردار پودوں اور جھکی ہوئی خطرناک شاخوں سے بچتا ہوا بے تکان بڑھتا چلا جا رہا تھا جیسے وہاں کا ایک ایک درخت اس کا جانا پہچانا ہو۔ چرس نوشی کے معاملے میں وہ اس قدر دریا تھا کہ دوسری سگریٹ کا بیشتر حصہ اسی نے سونت کیا تھا۔ نشہ کر کے اس میں سستی اور کاہلی کے بجائے پھرتی پیدا ہو رہی تھی۔ وہ نشے بازوں کے اس طبقے سے تعلق رکھتا تھا جو نشے کی حالت میں کاہل ہونے کے بجائے، اپنی بساط سے بڑھ کر چوکسے اور تیار کام کرنے لگتے ہیں۔ وہ اس قدر جوانی رحم بند تھا کہ اس نے راستے میں کئی حشرات الارض کو فرار کا موقع دیئے بغیر اپنے سوٹے کی ضربات سے موت کے گھاٹ اتار دیا تھا۔

البتہ اس قلندر کا نہ ہی علم اللہ ہو اور حق اللہ سے شروع ہو کر انہی دو پر ختم ہو جاتا تھا لیکن تک چالیس منٹ کی رفاقت میں میں نے اس کی زبان سے کوئی تبرا عارفانہ لفظ نہیں سنا تھا۔ گالیوں کے معاملے میں اس کی زبان بہت فراخ اور رواں تھی۔ اس کی کوشش ہوتی تھی کہ وہ مسلسل نئی گالیاں استعمال کرے تاکہ اس کا مخاطب کسی ابہام کا شکار ہوئے بغیر ان گالیوں کی مدد تک سے واقف ہو جائے۔

"تم قلندر ہو تو شریعت پر کہاں تک عمل کرتے ہو؟" راستے میں موقع پا کر میں نے اس سے پوچھ لیا۔

اس نے مجھے چبھتے ہوئے تیوروں کے ساتھ مجھے گھورا۔ "شریعت وریعت مولوی ملاؤں کے کام ہیں۔ میں تو سیدھا سادہ قلندر ہوں، دما دم مست قلندر۔"

"شریعت نہ سہی، کوئی طریقت تو ہو گی تمہاری؟" میں نے پوچھا

رہا ہے اور جھگڑالو قری... نہیں تھا اس لئے میں نے اُس کی چھوڑنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

"کچھ نہیں!" وہ اپنا سونٹا فضا میں لہرا کر بولا۔ "پیر سائیں ملا نے ہمیں سب جھگڑوں سے آزاد کیا ہوا ہے۔ ہم دنیا داری نہیں کرتے۔ ہماری طرف سے اللہ سائیں کو راضی رکھنے میں لگا ہے۔"

"فکر تو کرتے ہی ہو گے؟" میں نے اس کا موڈ دیکھتے ہوئے جسارت کی۔

"مسلمانوں پر شبہ کرتے ہو؟" اس نے آنکھیں نکال کر کہا۔ "ماشاء اللہ..... خیر اللہ ہم لوگ پکے اور سچے مسلمان ہیں۔ کی مجبوری نہ ہوتی تو میں بھی کسی مسجد میں مولوی ہوتا۔"

"یہ پورا کلمہ نہیں ہے" میں نے دبے لفظوں میں احتجاج کیا تو وہ بھڑک اٹھا۔

چہل قدمی موقوف کر کے وہ بیچ جنگل میں میرے سامنے "سچ سچ بتاؤ کہ تم نوکری کرنے آئے ہو یا تبلیغ کرنے؟" اس کا سونٹا خطرناک انداز میں اٹھا ہوا تھا۔

"ہم تبلیغی جماعت کے آدمی نہیں ہیں" اقبال خان نے مجھے آمیز نظروں سے گھورتے ہوئے اسے مطمئن کرنا چاہا۔ "تم اصلی قری ہو، اس لئے یہ تم سے کچھ سیکھنا چاہ رہا ہے۔"

اس کا اٹھا ہوا سونٹا نیچے گر گیا اور وہ بدلی ہوئی معتدل آواز میں بولا "سیکھنے والے اور لوگ ہوتے ہیں۔ میں تو ضرورت کی قلندر رہتا ہوں۔ بغیر کسی روک ٹوک کے ہر جگہ چلا جاتا ہوں۔ مرشد درویش والوں کے علاوہ کوئی کچھ نہیں کہتا۔ سیکھنا ہی ہے تو پیر سائیں ملا سرکار کے قدم چومو۔ وہ نورانی چہرے والے اصلی بزرگ ہیں۔ جو کہتا ہے وہ ہو کر رہتا ہے۔ وہ تبلیغی جماعت سے بہت چڑتا ہے....."

اس نے ایک جھٹکے کے ساتھ پھر چہل قدمی شروع کر دی تھی۔ اس وقت بات میرے مطلب پر آگئی تھی اس لئے میں نے سوال کیا "سائیں سرکار سے کہاں ملاقات ہو سکے گی؟"

"سائیں سرکار کا حجرہ دشمنوں نے تباہ کر دیا لیکن پھر بھی وہ کبھی کبھی اپنے مریدوں کو زیارت کراتے رہتے ہیں۔ تمہارا مقدر جاگا ہوا تو کبھی ان سے مل ہی لو گے..... اپنے بزرگ روز روز ظاہر نہیں ہوتے۔"

پہلے میں نے جو کچھ سنا تھا وہ باہری باتیں تھیں۔ اب قلندر کے ساتھی کی حیثیت سے جو کچھ بتا رہا تھا وہ محمود کی ہی نصیر الدین کے مترادف تھا۔ ملا سرکار ایک طرف سادہ دیہاتیوں کا پیر بنا ہوا تھا دوسری طرف ڈاکوؤں اور دہشت گردوں کا سرپرست بھی تھا۔ اپنے تقدس کو برقرار رکھنے کے لئے وہ ڈاکوؤں کو کیا منظم اور متعین کیا کرتا تھا وہ تو ایک راز تھا۔ میرا خیال تھا کہ ان لوگوں میں باقاعدہ شمولیت کے بعد بہت سی باتیں خود بخود مجھ پر ظاہر ہو سکتی تھیں۔

گھنے جنگل میں خاصی دور دہشت گرد ڈاکوؤں کی پہلی منزل پر پہنچے تو مجھے اندازہ ہوا کہ ہماری وہ مہم کھیل نہیں تھی۔

گھنے درختوں کے درمیان صاف کی ہوئی اس سطح جگہ پر ایک بڑی سی چھولداری نصب تھی جس کے باہر ایک جیپ بھی کھڑی ہوئی تھی۔ زمین کی حالت سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ جگہ ایک طویل عرصے سے بار بار زیر استعمال تھی۔

چھولداری کے باہر گھنوں کی فولڈنگ کرسیوں پر خطرناک چہروں والے تین افراد براجمان تھے۔ ان کے شانوں سے دور کار سب مشین گنیں لٹک رہی تھیں۔ اسی کے ساتھ ہر ایک کے قدموں میں رائفل بھی پڑی ہوئی تھی۔

اپنے مضبوط جسموں اور طویل قامت پر موجود ڈھیلے ڈھالے لباس کی وجہ سے وہ تینوں ہی خونخوار عفریت نظر آ رہے تھے۔ دو کے سروں پر بڑی بڑی پگڑیاں تھیں۔ تیسرے نے پگڑی کی کمی اپنی چڑھی ہوئی مونچھوں سے پوری کی تھی۔ وہ اپنی سرخ اور نیم وا آنکھوں سے ہمیں گھورتے ہوئے اپنی مونچھ کے سروں کو بے رحمی سے مروڑے جا رہا تھا۔

"کیوں بے قلندر! انہیں یہاں لانے سے پہلے تو نے ان کی تلاشی لے لی تھی؟" پگڑی والے ایک شخص نے تحقیر آمیز لہجے میں سوال کیا جس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس کے نزدیک قلندر کی حیثیت ایک معمولی مخبر سے زیادہ نہیں تھی۔

"بھول گیا تھا" قلندر گھگھیایا۔ "اب تلاشی لے لیتا ہوں!"

وہ تیزی سے ہماری طرف لپکا تھا۔

"اب ضرورت نہیں" دوسرا شخص کڑک کر بولا۔ "بھاگ جا یہاں سے۔ اب یہ دونوں ہمارے قیدی ہیں۔ ہم خود انہیں دیکھ لیں گے" اس کی بات پوری ہونے سے پہلے ہی قلندر گھنے درختوں میں دوڑ کر بھاگ گیا۔

پگڑی والے کی زبان سے اپنے لئے قیدی کا لفظ سن کر ہم دونوں ہی بری طرح چونکے تھے۔ میں نے متحمل لہجے میں کہا۔ "ہمارے پاس تھوڑی سی نقد رقم کے علاوہ کچھ بھی نہیں ہے۔ ہمیں قیدی نہ کہو۔ ہم یہاں کام کے لئے آئے ہیں۔"

"کام" ان میں سے ایک نے کہا اور تینوں نے جھگڑا کر فلک شگاف قہقہے لگانا شروع کر دیئے۔ ہم دونوں احمقوں کی طرح ان کا وحشیانہ ردعمل ختم ہونے کا انتظار کرنے لگے۔

"کام کارخانوں اور دفتروں میں ہوتا ہے" قہقہوں کا زور ٹوٹنے پر وہی شخص بولا "جنگلوں میں کوئی کام نہیں ہوتا۔ یہاں قتل ہوتے ہیں، اغوا ہوتے ہیں یا جھگڑے ہوتے ہیں۔"

"دفتروں اور کارخانوں کے دروازے بند ہونے کے بعد ہی ہم یہاں آئے ہیں۔ ہمارے لئے یہی کام اور روزگار ہوگا کیونکہ ہمیں اپنا پیٹ پالنے کے لئے معاوضہ ملے گا" میں نے

خوشامدانہ لہجے میں کہا۔

"کہاں سے آئے ہو؟" فرعونیت کے ساتھ ہم دونوں سے سوال کیا گیا۔

"صاحب کی گرمی سے" ارل خان مجھ سے پہلے منتی انداز میں بول پڑا۔

تینوں تمسخر انداز میں اپنے سرہلانے لگے۔ وہ فولڈنگ کرسیوں پر دراز تھے اور ہم ان کے حضور مجرموں کی طرح سہمے ہوئے کھڑے تھے۔

قلندر کے بارے میں تو میں نے سمجھ لیا تھا کہ ہمارے انتخاب میں اس کا کوئی دخل نہیں تھا۔ اسے ہمیں کسی مخصوص مقام تک پہنچانا تھا لیکن ان تینوں کے بارے میں میں تذبذب کا شکار ہو گیا تھا۔ ہمارا انتخاب ان ہی کو کرنا تھا یا انہیں بھی قلندر کی طرح ہمیں کہیں اور لے جانا تھا؟ میرے لئے یہ فیصلہ کرنا دشوار ہو رہا تھا۔ ان تینوں کے تیور خطرناک تھے۔ انہوں نے قلندر کے ساتھ جو سلوک کیا' اس کی روشنی میں وہ خود بھی اہم افراد معلوم ہوتے تھے اور کچھ عجب نہیں تھا کہ ہمارے مقدر کا فیصلہ ان ہی تینوں کی خوشنودی پر منحصر ہوتا۔

"جب تک تمہارا انتخاب نہیں ہو جاتا' تم ہمارے قیدی رہو گے" مونچھوں والے نے اپنی مونچھوں کو بیک وقت دونوں چٹکیوں سے تاؤ دیتے ہوئے کہا "منتخب ہو گئے تو تمہیں ہر طرح کی آزادی مل جائے گی۔ رہ گئے تو تمہاری آنکھوں پر پٹیاں باندھ کر تمہیں جنگلات سے باہر کسی سڑک پر چھوڑ دیا جائے گا۔"

"تو کیا ہم ابھی تک تمہیں مطمئن کرانے میں کامیاب نہیں ہو سکے؟" میں نے مایوسانہ لہجے میں پوچھا۔

"ہم بیچ کے آدمی ہیں" میرے سوال نے اسے حقیقت اگلنے پر مجبور کر دیا "نئے آدمیوں کا انتخاب ہمارا سردار خود کرتا ہے۔ تم تھوڑی دیر یہیں سامنے میں سستا لو پھر ہم تمہاری آنکھوں پر پٹیاں باندھ کر تمہیں اندر لے جائیں گے۔ وہاں سردار تمہارا فیصلہ کرے گا۔ ہم لوگ اس کے حکم کے غلام ہیں۔"

اسی اثنا میں ایک چندی والا اپنی کرسی چھوڑ کر کسلمندانہ انداز میں ہماری طرف آیا اور بہت تفصیل کے ساتھ ہم دونوں کی جامہ تلاشی لے کر واپس اپنی جگہ پر چلا گیا۔

ان تینوں کی حیثیت کا تعین ہونے کے بعد میرا حوصلہ قدرے بڑھ گیا اور میں نے ان سے بات چیت شروع کرنے کے لئے مایوسانہ انداز میں کہا "بے روزگاری بھی ایک عذاب ہوتی ہے جیسے شہروں کے بعد جنگلوں میں بھی روزی نہ ملے اسے زندہ رہنے کا کوئی حق نہیں ہونا چاہئے۔"

"دل چھوٹا نہ کرو" مونچھوں والے نے کہا "ہمارا سردار تو بچے اور ہیرے کو پہچانتا ہے۔ تم میں ذرا سی بھی صلاحیت ہوئی تو وہ تمہیں نوکر رکھ لے گا۔ وہ جانتا ہے کہ بے روزگاری اور

بھوک مسلمان کو کفر سے بہت قریب کر دیتی ہے" وہ مجھ سے باتوں میں آکر بات آگے بڑھانے میں ملوث ہو گیا تھا۔

"پہلے تو پادری بھاری رقمیں دے کر مسلمانوں کو عیسائی بنا لیا کرتے تھے لیکن مولویوں نے شور مچا کر یہ سلسلہ بھی ختم کرا دیا۔ اب تو کفر اور مذہب بدلنے سے بھی بچت نہیں ہوتی۔"

میں ان کی سامنے ایک مایوس اور دل شکستہ انسان کا بہروپ بھرنے کی کامیاب کوشش کر رہا ہوا اور وہ بھی ذہن پر بوجھ ہے۔

"شش!" اس نے مجھے فہمائش کی "مایوسی اچھی نہیں۔ ایسی باتیں نہ کرو' جانتے ہو کہ مذہب بدلنے والے مسلمان کی سزا صرف اور صرف موت ہے۔"

"شروع میں لاکھوں غریب مسلمانوں کو مشنریوں نے پیسے کے زور پر عیسائی بنایا۔ میں نے تو آج تک نہیں سنا کہ اس اسلامی ملک میں کسی مرتد کو سزائے موت دی گئی ہو۔"

وہ تلخ انداز میں ہنس پڑا "یہ حکومتوں کا قصور ہے۔ ہم تو اپنی خوشی سے ڈاکو نہیں بنے۔ ہماری مجبوریوں نے ہمیں اس راستے پر دھکیلا ہے۔ غربت اور افلاس کی آخری سرحد پا کر مرتد ہونے کے بجائے ہم مسلمان ہی رہے لیکن ڈاکو بن گئے۔ یہاں مرتدوں کے لئے کوئی سزا نہیں ہے۔ ان کی نسلیں پھل پھول رہی ہیں لیکن ہم مظلوم ڈاکوؤں کے لئے ہر طرف صرف اور صرف موت ہے۔ پولیس' فوج' عدالتیں اور عوام سب ہی ہمارے خلاف ہیں۔"

"وہ اس لئے کہ کچھ لوگ انتقاماً ڈاکو بن جاتے ہیں" میں اسے اکسانے پر تلا ہوا تھا۔

"انتقام ظلم کی کوکھ سے جنم لیتا ہے" وہ ایک دم جوش میں آ گیا "تم خود بتاؤ کہ وڈیرے کے آدمی کسی غریب ہاری کے سامنے اس کی بیوی یا بہن کو وڈیرے کی حویلی میں اٹھا لے جائیں' ظالم کے خوف سے گاؤں میں کوئی مظلوم کا ساتھ نہ دے' پولیس ذرا لکھنے سے انکار کر دے' مجسٹریٹ بیان لینے پر آمادہ نہ ہو اور وڈیرے کے اشارے پر اسی مظلوم ہاری اور اس کے گھر والوں کو تھانے میں بلا کر بے آبرو کیا جائے' الٹا لٹکا کر مارا جائے' وہ نہیں انداز میں وہی جائیں تو کیا ہونا چاہئے؟ شہروں میں رہنے والے ان بھیانک کہانیوں سے ناواقف ہیں۔ دور دراز کے پسماندہ علاقوں میں ہر روز ایسی کہانیاں جنم لیتی رہتی ہیں۔ جو بزدل ہوتے ہیں وہ دل ہی دل میں خون کے آنسو بہا کر اپنی آبرو کی لاش کے سرہانے باقی عمر گزار لیتے ہیں اور جن کے خون میں ذرا سی بھی غیرت ہوتی ہے وہ اسلحہ اٹھا کر جنگلوں میں نکل آتے ہیں۔ اپنے وڈیرے سے انتقام لینے کے لئے وہ دوسرے وڈیروں کے ہاتھ بھی کھیلنے لگتے ہیں۔ ہمارے ملک میں یہ وڈیرے ڈاکو بنانے کی سب سے بڑی مشین ہیں۔ ایک دفعہ ڈاکوؤں کو عام معافی دے کر ان سب وڈیروں کو سولی پر لٹکا دیا جائے تو میں گارنٹی دیتا ہوں کہ

بستیوں اور جنگلوں میں صدیوں تک کوئی نیا ڈاکو پیدا نہیں ہو سکے گا۔ یوں کہ گروہ بنانے والے بڑے ڈاکو رہی سوما ہو سکتے ہیں جو ظلم کے سامنے جھکنے کے بجائے اسلحہ سنبھال کر اس کے مقابلے پر آ جاتے ہیں۔ ان کے حواری صرف انہی کے دم سے زندہ رہتے ہیں۔ بڑے ڈاکو پیدا نہیں ہوں گے تو چھوٹے موٹے ڈاکو خود بخود ختم ہو جائیں گے۔"

اس کی باتیں دلچسپ اور فکر انگیز تھیں۔ یہ اس کی ذاتی رائے تھی کہ وہ اپنی پوری برادری کو مظلوم سمجھتا تھا لیکن بڑے ڈاکوؤں کے پیدا ہونے کے اسباب قابل غور تھے۔ یہ بھی ایک حقیقت تھی کہ اغوا، ڈکیتی، قتل اور تاوان کے سارے معاملات میں ہمیں گرچہ چند ہی نام بار بار سننے میں آتے تھے لیکن ان میں سے ہر نام کے ساتھ ڈاکوؤں کا ایک طفیلی لشکر وابستہ ہوا کرتا تھا۔ اس طفیلی لشکر میں بھی دوسرے درجے کے وہی لوگ شامل ہو سکتے تھے جو معاشرے میں اپنے حقوق کے لئے لڑنے کے بجائے دولت سمیٹنے کے شارٹ کٹ پر یقین رکھتے ہوں یا روزگار کے ستائے ہوئے ہوں۔ ان دوسرے درجے کے لوگوں میں اتنی ہمت اور جرأت نہیں ہو سکتی تھی کہ وہ کسی سوما کی پشت پناہی کے بغیر کہیں سے ایک کیل بھی چرا سکیں۔

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" میں نے اس سے اتفاق کرتے ہوئے کہا "میں اور شاید تم اپنا گروہ بنانے کے بارے میں سوچ سکتے ہو۔ یہ تمہارے سردار کی مضبوط اور ناقابل شکست ذات ہے جس کے گرد لوگ جمع ہوتے جا رہے ہیں۔ خدانخواستہ آج وہ نہ رہے تو سب بکھر جائیں گے یا کسی دوسرے سردار سے جا ملیں گے۔"

"یہ بات کوئی نہیں سمجھتا۔ سب بڑے بڑے ڈاکوؤں کی بات کرتے ہیں۔ ان میں سے بہت سوں کے پاس اتنی پونجی جمع ہو گئی ہے کہ آج انہیں معافی مل جائے تو وہ کل اپنے خاندان میں لوٹ کر روزی کمانے کا کوئی باعزت دھندا شروع کر سکتے ہیں۔ ان سے مچلکے لئے جا سکتے ہیں۔ بدعہدی پر انہیں بدترین سزائیں قبول کرنے کا پابند کیا جا سکتا ہے لیکن وڈیرہ شاہی یہ نہیں چاہتی۔ وہ سب اپنی جاگیروں کے فرعون بنے ہوئے ہیں۔ انہیں اپنی محفلوں کی ادائیں عزیز ہیں اور وہی حکومت ہیں۔ یہ لوگ ہمیں دھکیل کر نیست و نابود کرنے پر تل گئے ہیں لیکن ہم میں بھی زندہ رہنے کی دھن ہے۔ ان کے مقابلے کے لئے ہم تیزی سے اپنی نفری بڑھا رہے ہیں۔ اسی لئے آج تم یہاں نظر آ رہے ہو۔"

"نفری سے ہتھیاروں کو شکست نہیں دی جا سکتی" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے اسے چھیڑا۔

"سب تیاریاں مکمل ہیں۔ اسلحہ کسی بھی وقت آنے والا ہے اور وہ ایسا اسلحہ ہوگا جو ہماری طرف بڑھنے والوں کے دانت کھٹے کر دے گا۔ جنگلوں کی ہر شاخ اور پہاڑوں کے ہر پتھر سے ان پر اتنا بارود برسایا جائے گا کہ وہ چوکڑی بھول جائیں گے۔" بولنے والے بھیانک دنوں کا تصور کرکے اس کا چہرہ سرخ اور لہجہ درشت ہو گیا "آج ہم ان سے رحم کی بھیک اور معافی مانگ رہے ہیں، کل وہ ان ہی دنوں کے لئے ہمارے سامنے گڑگڑائیں گے۔ وقت سدا کسی کا ساتھ نہیں دیتا۔ آج دن بڑے ہیں تو کل راتیں بھی بڑی ہوں گی۔ اچھے مستقبل کی اسی امید پر ہم ان جنگلوں، پہاڑوں اور دلدلوں میں رہ رہے ہیں۔ پہاڑوں کی چوٹیوں اور درختوں پر چڑھ کر ہم اپنے گھروں کی ٹمٹماتی ہوئی روشنیاں دیکھتے ہیں۔ تصور میں اپنے پیاروں اور عزیزوں کو چلتے پھرتے اور کھاتے پیتے دیکھتے ہیں لیکن ہم اپنے گھروں کا رخ نہیں کر سکتے کیونکہ وہاں سرمئی وردیوں والے ہمارے منتظر ہوں گے۔ ہمارے گھر والے ہماری صورتوں کو ترس گئے ہیں لیکن ہم جانتے ہیں کہ یہ دور اب زیادہ دن تک نہیں چل سکے گا۔"

اس کی بعض باتیں وحشیانہ اور بعض انتہائی رقت انگیز اور جذباتی تھیں۔ وہ کہانی کا صرف ایک رخ تھا اور یقیناً سو فیصد درست نہیں تھا لیکن میرا خیال تھا کہ وہ معاملہ صرف طاقت کے استعمال کا متقاضی نہیں تھا۔ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ اس کہانی میں بہت سے دلدوز انسانی المیے بھی شامل ہو گئے تھے جنہیں اسی انداز میں سوچا اور حل کیا جانا چاہئے تھا۔

"جس گھرانے کا ایک فرد بھی ڈاکو بن چکا ہے، وہ پورا گھرانا جاگیرداروں اور وڈیروں کے مظالم سے محفوظ ہو چکا ہے۔" اس بار ایک پگڑی والا بولا تھا "وڈیرے جانتے ہیں کہ جس دن انہوں نے کوئی زیادتی کی، جنگلوں کی طرف سے ایک غول آئے گا اور ان کی فصلوں اور باغات کو تاراج کرکے انہیں یا ان کے بیٹوں کو اٹھا لے جائے گا۔ جس خاندان میں کوئی ڈاکو نہیں ہے، وہ پہلے کی طرح آج بھی ان وڈیروں کے رحم و کرم پر ہے۔ بڑی تعداد میں لوگوں کے ڈاکو بننے کی ایک وجہ یہ بھی ہے۔ گھر کے ایک جوان مرد کی قربانی دے کر ہر خاندان عزت کی زندگی گزارنے کی آرزو کرنے لگا ہے۔ اپنے گروہ میں شامل آدمیوں کے گھرانوں کے جان و مال اور عزت و آبرو کی حفاظت ہر سردار کا سب سے پہلا فرض ہوتا ہے۔ اخبارات میں ڈاکوؤں کی پھیلائی ہوئی تباہی اور بربادی کی کہانیاں بڑھا چڑھا کر اچھالی جاتی ہیں لیکن یہ کہیں نہیں لکھا جاتا کہ عزت دار وڈیرے رات کے اندھیروں میں اپنی رعایا کو اپنے کیسے کیسے کرتوتوں کا نشانہ بناتے ہیں۔"

ان لوگوں سے میری گفتگو میری توقع سے بڑھ کر کامیاب اور معلومات افزا ثابت ہوئی تھی۔ ان شخصوں سے میں نے دیدہ و دانستہ ملا سرکار کا کوئی ذکر نہیں چھیڑا تھا۔ ڈاکوؤں میں اس شخص کی مقبولیت کا حال میں قلندر سے پہلے ہی معلوم کر چکا تھا۔ مونچھوں والے نے جس جدید ترین اسلحے کی آمد کی امید ظاہر کی تھی اس کی اصل بھی مجھے معلوم تھی۔ وہ روسی اسلحہ ہو سکتا تھا جو

ملا سرکار ویرا کے ذریعے ٹی سے خریدا جا رہا تھا۔

ڈاکٹر نایا بلیک کیٹ ٹی کے اشارے پر تیزی کے ساتھ اپنی نفری بڑھا رہے تھے اور بے فکری کے ساتھ جدید اسلحے کے منتظر تھے۔ ایسے حالات میں اسلحے کی ڈیل کے سلسلے میں لائیڈ پر نامعلوم بیرونی قوتوں کی طرف سے دباؤ پڑنا اور اس کا مضطرب ہونا ہر اعتبار سے قابل فہم تھا۔

اس مہم میں میری شمولیت اول خان کے ایما پر ہوئی تھی لیکن اس تمام گفتگو کے دوران میں وہ بے چارہ مسلسل خاموش بیٹھا ہماری باتیں سنتا رہا۔ اسے اندازہ ہی نہیں ہو سکا تھا کہ میں اس گفتگو کو کس رخ پر لے جا رہا تھا۔ وہ اسی رفتار سے چونکتا اور پھر فوراً ہی سنبھلتا تھا جب کوئی انکشاف اس کے سامنے آتا تھا۔

”سیدھی سی بات ہے“ مونچھوں والا کہہ رہا تھا ”ہم نے اب یہ سیکھ لیا ہے کہ اگر کوئی ہاتھ خود سے تمہیں تمہارا حق نہ دے تو بڑھ کر پوری طاقت سے اس ہاتھ کو توڑ دو۔ باہر والے ہمیں چور، ڈاکو، جو چاہے کہتے رہیں، ہمارا کام جاری رہے گا اور آنے والے دنوں میں ہمیں ہماری محنت کا پھل مل جائے گا۔“

”اس مہم میں کوئی سیاسی قوت بھی تمہارا... یعنی ہم لوگوں کا ساتھ دے رہی ہے؟“

”کوئی نہیں“ اس نے تنفر آمیز لہجے میں کہا ”زیادہ تر سیاست دان بزدل اور دوغلے ہوتے ہیں۔ ہمارے نزدیک وہ بر سر مجلس میٹھی باتیں کرتے ہیں، باہر جا کر زہر اگلتے ہیں۔ ہمیں کسی کی مدد کی ضرورت نہیں۔ سائیں سرکار کی دعائیں ہمارے ساتھ رہیں تو ہم جلد ہی سرخ رو ہوں گے۔“

سائیں سرکار کا نام سن کر میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ میں نے پوچھا ”یہ سائیں سرکار کون ہیں؟“

”ہمارے پیر و مرشد“ اس نے احترام و عقیدت سے لبریز لہجے میں کہا ”اگر تم ہمارے ساتھی بننے میں کامیاب ہو گئے تو تمہاری ان سے ضرور ملاقات ہو گی۔“

”اب چلنے کی تیاری کرو“ پگڑی والے دوسرے شخص نے کہا ”تم لوگ تو ایسے باتیں کر رہے ہو جیسے برسوں سے ہمارے ساتھ شامل ہو گئے ہیں۔ ان کی آنکھوں پر پٹیاں باندھو اور انہیں جیپ میں ڈال کر لے جاؤ۔“

اس خوب نے وہ سنسنی خیز محفل پل بھر میں درہم برہم کر ڈالی۔

ہم نے انہیں اپنی نیک نیتی کا لاکھ یقین دلانا چاہا لیکن وہ اپنے اصولوں سے منحرف ہونے پر آمادہ نہ ہوئے۔ اس جگہ سے آگے کا سفر آنکھوں پر پٹیاں باندھے بغیر ناممکن تھا۔

میری اور اول خان کی آنکھوں پر پٹیاں باندھنے کے بعد ہمارے ہاتھ بھی پشت پر باندھ دیے گئے۔ اول خان کو ایک شخص کے ساتھ پچھلی نشست پر بٹھایا گیا۔ مجھے مونچھوں والے کے برابر میں اگلی نشست پر بٹھایا گیا۔ جیپ کا انجن اسٹارٹ ہوا اور وہ ہچکولوں کے ساتھ آہستہ آہستہ اپنے سفر پر روانہ ہو گئی۔

انجن کے شور کے مقابلے میں جیپ کی رفتار بہت سست تھی جس سے میں نے اندازہ لگایا کہ گھنے جنگل میں راستہ بہت خراب تھا اور جیپ خود مشکل پر چل رہی تھی۔ شدید جھٹکوں کے ساتھ ہی بار بار موڑ بھی کاٹے جا رہے تھے جس سے ظاہر ہوتا تھا کہ درختوں کو صاف کر کے جنگل میں مصنوعی راستہ بنانے کے بجائے ان لوگوں نے پیچ در پیچ قدرتی راستہ ہی اپنے زیر استعمال رکھا ہوا تھا جس راستے سے گزر کر کسی اجنبی کا ان تک پہنچنا ناممکنات میں سے تھا۔

وہ الجھن آمیز اور پرصعوبت سفر میری توقع سے کہیں زیادہ طویل ثابت ہوا۔ گونگے اور اندھے کی طرح ایک گھنٹا گزرنے کے بعد میرے لئے سگریٹ کی طلب ناقابل برداشت ہو گئی تو میں نے انجن کے تیز شور میں چیخ کر اپنے نگہبانوں کو اپنی خواہش سے باخبر کیا۔

”یوں ہی بیٹھے رہو“ مونچھوں والے کی آواز میرے کانوں سے ٹکرائی ”یہ سمجھ لو کہ ابھی سے تمہاری تربیت کا آغاز ہو گیا ہے۔ جیپ ساڑھے تین چار گھنٹے تک یوں ہی چلتی رہے گی۔“

اس سے آگے کچھ کہنے کی گنجائش ہی نہیں تھی۔ جیپ کی رفتار بہت سست تھی لیکن پھر بھی ساڑھے تین چار گھنٹے کا سفر معنی رکھتا تھا۔ جنگل میں ان کے سردار کا ٹھکانا بہت دور تھا یا پھر وہ ہمیں ایک ہی علاقے میں چکر دے کر مسافت کے بارے میں فریب دینے کی کوشش کر رہے تھے۔ پیچ در پیچ سفر کی نوعیت کچھ ایسی تھی کہ میرے لئے صحیح صورت حال کا ادراک کرنا بالکل ہی ناممکن ہو کر رہ گیا تھا۔

ہم لوگ پیدل چل رہے ہوتے تو شاید اتنی تکان نہ ہوتی مگر جیپ میں مزید گھنٹہ بھر کے سفر کے بعد میرا جوڑ جوڑ دکھنا شروع ہو گیا۔ آخر کار طویل رستے کے بعد ایک مقام پر جیپ ٹھہرنے کے ساتھ ہی اس کا انجن بند ہوا اور متعدد ملی جلی انسانی آوازیں میرے کانوں میں آئیں تو میں نے دل ہی دل میں اس پرصعوبت سفر ختم ہونے پر خدا کا شکر ادا کیا۔

مونچھوں والے نے پہلے میری آنکھیں کھولیں پھر جیپ سے اتارنے کے بعد ہاتھ بھی کھول دیے۔ یہی عمل دوسرے آدمی نے اول خان کے ساتھ دہرایا تھا۔

اس مقام کا جائزہ لیتے ہوئے میں کوشش کے باوجود اپنی حیرت پر قابو نہ رکھ سکا۔

وہ گھنے جنگل کا صاف کر کے ہموار کیا ہوا ایک میدان تھا جس کے چاروں طرف، حد نظر گھنا جنگل پھیلا ہوا تھا۔ وہ جنگل اس قدر گنجان اور درختوں کے باعث نیم تاریک تھا کہ اس میں چند قدم سے آگے دیکھنا دشوار تھا۔ اسی طرح یہ بھی سمجھ سکا

تا کہ وہاں کھڑی ہوئی متعدد گاڑیاں کس راستے سے اس میں داخل ہوئی ہوں گی۔ ہماری جیپ کی پوزیشن سے یہ ہو رہا تھا کہ وہ کدھر سے آئی ہوگی لیکن اس سمت میں بھی درخت ایک دوسرے سے اتنے قریب تھے کہ کسی گاڑی کا سے سیدھا گزرنا محال تھا۔

میدان میں ایک بڑا خیمہ نصب تھا۔ اس کے آس پاس چھ داریاں لگی ہوئی تھیں۔ بہت سے لوگ مختلف قسم کے کاموں میں مصروف تھے۔ ایک طرف اینٹوں کے بنے ہوئے چولہے میں لکڑیوں کی تیز آگ بھڑک رہی تھی جس پر دیگ چڑھی تھی۔ اگر وہاں ہر شخص کے بدن پر اسلحہ موجود نہ ہوتا تو بظاہر یہی معلوم ہو رہا تھا کہ کوئی بڑی پارٹی پکنک منانے کے ارادے سے وہاں کیمپ لگائے ہوئے تھی۔

میرا سرسری سا اندازہ تھا کہ وہاں ستر سے سو کے درمیان موجود تھے اور وہ سب کم از کم پچھلے کئی دن سے وہاں رہ رہے تھے۔

"تم باتیں بہت کرتے ہو" مونچھوں والے نے میرے ... کر تا صحافہ لہجے میں کہا "سردار باتونی لوگوں کو پسند نہیں کرتا۔ اس کے سامنے سوچ سمجھ کر زبان کھولنا۔"

"تو کیا ہمیں اسی وقت اس کے سامنے جانا ہوگا؟" میں نے ساتھ ہی ہوئی سگریٹ کا ایک گہرا کش لیتے ہوئے بوکھلا کر سوال کیا۔

"یہ ہماری زندگی ہے۔ یہاں تروتازہ ہونے کا کوئی وقت نہیں ہے۔ پیشی کے مرحلے سے جتنی جلدی نمٹ جاؤ اتنا ہی اچھا ہوگا۔ تمہارے نمٹنے تک ہم بھی یہیں بیٹھے رہیں گے۔"

"تو کیا تمہارا واپس جانے کا ارادہ ہے؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"ہماری ڈیوٹی اسی چوکی پر ہے جہاں سے تمہیں لایا گیا" اس نے کہا۔

"تو تم جاؤ۔ واپسی کا سفر زیادہ تھکانے والا ثابت ہوگا" میں نے ہمدردانہ لہجے میں کہا۔

"جب تک تم فارغ نہیں ہو جاتے، ہمیں یہیں رکنا پڑے گا۔" اس نے مسکراتے ہوئے کہا۔

"مگر کیوں؟" میں نے الجھن آمیز لہجے میں پوچھا۔

"تمہارا انتخاب نہ ہو سکا تو ہم ہی تمہیں یہاں سے واپس لے جائیں گے۔"

"کیا تمہاری رائے میں ایسا کوئی امکان موجود ہے؟" میرے لئے وہ اطلاع پریشان کن تھی۔

"کسی کی رائے نہیں چلتی۔ سردار نے کئی ایسے آدمی رکھے تھا جو ہماری نظروں میں ڈرپوک اور بودے تھے لیکن بعد میں انہوں نے ناقابل یقین کارنامے انجام دیے۔ یہ فیصلہ سردار خود کرتا ہے۔"

سلگنے سے وہاں موجود لوگوں نے ہماری آمد میں کوئی خاص دلچسپی نہیں لی۔ نہ ہی کسی نے ہمارے لانے والوں کے ساتھ گرم جوشی کا مظاہرہ کیا جس سے پتا چلتا تھا کہ وہ سب اس کیمپ کے معمولات میں شامل تھا۔

وہ دونوں ہمیں لے کر بڑے خیمے کی طرف گئے۔ پہلے مونچھوں والا پردہ اٹھا کر اکیلا اندر گیا۔ اس کے باہر آنے پر میں اکمل خان کے ساتھ خیمے میں داخل ہو گیا۔

خیمے میں قدم رکھتے ہی لہو میری رگوں میں گویا منجمد ہو گیا اور میری آنکھیں پھٹی کی پھٹی رہ گئیں۔

سردار ایک تنومند اور دراز قامت شخص تھا۔ وہ ایک فولڈنگ کوچ پر نیم دراز سگریٹ پی رہا تھا۔ اس کے قریب ہی ایک عورت اور ایک مرد بھی بیٹھا ہوا تھا۔ مرد میرے لئے اجنبی تھا لیکن وہ عورت جانی پہچانی کی بجائے پرانی تھی۔

میں اس کے شوہر کا قاتل تھا۔ اپنے شوہر کے دم توڑنے سے پہلے اور اس کے بعد رانی نے بحیثیت مجموعی میرے ساتھ کافی وقت گزارا تھا۔ وہ میری صورت نہیں بھول سکتی تھی۔ مجھے پورا یقین تھا کہ میرا سر ٹھنڈا ہونے کے باوجود وہ مجھے پہچان لے گی اور وہی ہوا۔ میرا دم فنا ہو جائے گا۔ میں تھا اور نہتا تھا جب کہ وہ پورا میدان رانی کے مسلح دوستوں سے بھرا ہوا تھا۔ وہ مجھے ایک ایک گولی بھی مارتے تو میری لاش ناقابل شناخت ہو سکتی تھی لیکن یہ حیرت ناک بات ہوئی کہ رانی نے سرسری انداز میں ہم دونوں کو دیکھا۔ اس کی آنکھوں میں میرے لئے شناسائی کی ذرا بھی رمق نمودار نہ ہوئی۔ شاید قدرت کو میری زندگی منظور تھی کہ رانی کی نظروں پر پردہ پڑ گیا تھا۔

"تم دونوں جاؤ" خیمے میں سردار کی بھاری اور تحکم آمیز آواز گونجی۔

اس کے حکم کی تعمیل میں وہ دونوں خیمے کا پردہ ہٹا کر یکے بعد دیگرے باہر نکل گئے۔

سردار کوچ پر سیدھا ہو کر بیٹھ گیا۔ اس نے سرہانے رکھی ہوئی پگڑی اپنے سر پر جمائی اور گہری ناقدانہ نظروں سے باری باری ہم دونوں کا جائزہ لینے لگا۔

"تم میں تالی کون ہے؟" آخر کار اس نے سوال کیا۔ درخواستوں پر نظر ثانی کے بغیر اے صاحب کی گڑھی سے آنے والے امیدواروں کے نام ازبر تھے۔ درخواستوں کے حساب سے میرا نام تنویر عرف تالی تھا۔

"میرا نام ہے سردار" میں نے اپنے سر کو قدرے خم دے کر کہا۔

"اسٹنے کے بارے میں کیا جانتے ہو؟" اس نے ادھ جلی سگریٹ چٹکی سے دور اچھالتے ہوئے سوال کیا۔

وہ میرا دل پسند موضوع تھا۔ مجھے اسلحے کی اقسام سے لے کر ان کے ماڈرن میک تک معلوم تھے۔ میں نے بچے تلے الفاظ میں رک رک کر تقریر شروع کر دی جو وہ تحمل سے سنتا رہا۔ مشین گن کی باری آنے پر اس نے مجھے خاموش کر دیا۔

"پہلے کیا کرتے تھے؟" اس نے خشک اور تحکم آمیز لہجے میں اگلا سوال کیا۔ اس دوران میں اس کی نگاہیں ایک پل کے لئے بھی مجھ پر سے نہیں ہٹی تھیں۔

"ہیروئن کی دوکان بیچا کرتا تھا" میں نے بلا توقف جواب دیا۔ ...میرے دل میں آئی کہ اس کام سے دست بردار ہونے کے اسباب پر بھی روشنی ڈالوں لیکن مونچھوں والے کی ہدایت یاد آتے ہی میں نے وہ ارادہ ترک کر دیا۔

"تمہاری رائے میں غداری کی کم سے کم اور زیادہ سے زیادہ سزا کیا ہونا چاہئے؟"

"غداری کی صرف ایک ہی سزا ہونا چاہئے اور وہ موت ہے۔" رفتہ رفتہ میرا اعتماد بحال ہونے لگا تھا۔

"پانچ ہزار روپے ماہانہ، چھٹی کوئی نہیں، گولی کا زخم آیا تو علاج مفت، معذوری کی صورت میں پچاس ہزار روپیہ اور گھر بیٹھے آدھی تنخواہ، مقابلے میں مارے گئے تو وارثوں کے لئے دو لاکھ نقد۔ نوکری منظور ہے؟"

"جی۔ بالکل منظور ہے" اس قدر مختصر انٹرویو پر انتخاب ہونے پر میں واقعی بوکھلا گیا۔

"تمہارا ولی وارث کون ہے؟" اس کا لب و لہجہ اپنے اندر شاہانہ تحکم لئے ہوئے تھا۔

"کوئی نہیں۔ یہ میرا دوست ہے" میں نے اول خان کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔

"مارے گئے تو دو لاکھ روپے کس کو ادا کئے جائیں گے؟" وہ کھرا اور عملی آدمی معلوم ہوتا تھا۔

"ایک لاکھ اسے اور ایک لاکھ مولانا عبدالستار ایدھی کو دے دیے جائیں۔"

اس نے مسکراتے ہوئے اپنے سر کو خفیف سی جنبش دی اور بولا "کیسی عجیب بات ہے۔ ایدھی کو لوگ اپنی مرضی سے لاکھوں روپے دیتے ہیں، رجب علی مجھو کو زبردستی کرنا پڑتی ہے۔ مقصد دونوں کا غریبوں کی خدمت کرنا ہے۔"

میں نے کوئی جواب نہیں دیا۔ سردار رجب علی اول خان کی طرف متوجہ ہو گیا "تمہارا نام مستی خان ہے لیکن تمہارے چہرے پر مستی کے کوئی آثار نہیں ہیں۔ اس کی کیا وجہ ہے؟"

"چہرہ میرا اپنا ہے اور نام ماں باپ کا رکھا ہوا ہے" اول خان اس وقت اول درجے کا نابعدار نظر آ رہا تھا۔

"اجنبی دوست اور شناسا دشمن میں سے کسی ایک پر بھروسا کرنا ہو تو کسے ترجیح دو گے اور کیوں؟"

"شناسا دشمن کو، کیونکہ وہ جانا بوجھا ہوتا ہے۔ یہ معلوم ہوتا ہے کہ اس نے وفاداری تو کہاں سے اور کیسے وار کرے گا۔ اجنبی کا کچھ پتا نہیں ہوتا" اول خان نے میرا دل خوش کر دیا۔

"لڑنے بھڑنے میں مہارت ہے؟" سردار رجب علی نے اس سے اگلا سوال کیا۔

"بیک وقت دو آدمیوں کو آسانی سے زیر کر سکتا ہوں۔" اول خان کے لہجے میں ہلکا سا غرور امڈ آیا۔

"تنخواہ چار ہزار، باقی سب کچھ وہی" سردار رجب علی نے اپنا فرمان سنایا "لیکن اس کے لئے شام کو تمہیں اپنا دعویٰ ثابت کرنا ہو گا۔ تم میرے دو آدمیوں سے میدان میں لڑو گے۔"

اول خان کا چہرہ اتر گیا۔ وہ دانستہ میری طرف دیکھنے سے گریز کر رہا تھا۔

نوکری کے سلسلے میں مجھے نہ صرف زیادہ تنخواہ دی گئی تھی بلکہ مجھ سے میری رضا بھی پوچھی گئی تھی جب کہ اول خان کو کم مشاہرے پر مشروط پیشکش کی گئی تھی۔ اگر وہ اپنے دعوے کے مطابق دو آدمیوں کو زیر کرنے میں ناکام رہتا تو سردار رجب علی اسے فوری طور پر واپس روانہ کرا سکتا تھا۔

"تم دونوں باہر والی پھولداری میں ضیمو سے مل لو۔ وہ تمہیں کام سے لگا دے گا۔"

ہم سردار کو سلام کر کے الٹے قدموں خیمے سے باہر آ گئے۔ میرے لئے اہم ترین بات یہ تھی کہ ہم ڈاکوؤں کے ایک اہم ٹولے میں شامل ہونے میں کامیاب ہو گئے تھے جہاں سے ہمیں بلیک کیٹ فی اور اس کے طریقہ واردات کے بارے میں بہت کچھ معلوم ہو سکتا تھا جس کے نتیجے میں ہم اس پر بھرپور ضرب لگانے میں کامیاب ہو سکتے تھے۔

"شام والی لڑائی بلاوجہ ہی گلے پڑ گئی" اول خان پھولداری کی طرف جاتے ہوئے بڑبڑایا "اس نے جیتتے ہوئے تو ٹھیک ہے، مقابلے پر اتار دیے تو خواہ مخواہ کرکری ہو جائے گی۔"

"اس سے مفر بھی نہیں تھا۔ تم لڑنے بھڑنے سے انکار کرتے تو وہ اسی وقت تمہیں واپس لوٹا دیتا۔"

"اس نے مجھ سے میرے درشتہ کے بارے میں بھی کچھ نہیں پوچھا" اس نے شکوہ کیا۔

"شام کو پوچھے گا، ابھی تمہاری نوکری کچی ہے... جو کچھ ہو رہا ہے ہونے دو۔ اس پر کسی رد عمل کا اظہار نہ کرنا۔ دو تین دن گزار کر ہم یہاں سے نکلنے کی فکر کریں گے۔"

سردار رجب علی جس قدر خوش شکل اور پُرشکوہ انسان تھا، ضیمو اسی قدر بھدا اور بدخو انسان تھا۔ اس نے نہایت لغب انداز میں ہم دونوں کا استقبال کیا تھا۔

وہ شاید سردار رجب علی کا دست راست ہونے کے ساتھ ساتھ اس کا منشی بھی تھا۔ اس نے ہمیں ایک ذہنی صدمہ لگا

ے بور کے پستول فاضل کارتوس سمیت دے اور مجھے لے کر ایک طرف چل پڑا۔ اول خان کو اس نے کھانا والوں کی ٹولی کے ساتھ چھوڑا اور مجھے گنجان درختوں کے پیچھے دوسرے پانچ قیدیوں کی طرف لے گیا۔
وہاں پہلے سے مامور "مسلح شخص" تمبو کا اشارہ پاتے ہی

"یہ پانچوں موٹی اسامیاں ہیں۔ ان کے تاوان کی بات چل رہی ہے۔ ان میں سے کوئی بھی نکل بھاگنے میں کامیاب ہو گیا تو تمہاری چمڑی اتروا دی جائے گی۔" آخری فقرہ اس نے میرے کان میں منہ ڈال کر آہستہ سے کہا تھا۔
تمبو فوراً ہی چلا گیا۔ ان پانچوں قیدیوں کے شیو بڑھے ہوئے تھے۔ بے خوابی کی وجہ سے ان کی آنکھوں کے گرد سیاہ حلقے ہو رہے تھے۔ چہروں سے سنگین تشویش ہویدا تھی۔ یوں لگ رہا تھا جیسے ان میں سے ہر ایک کے جسم سے خون کی کئی بوتلیں نچوڑ لی گئی ہوں۔
ان میں سے ہر قیدی کے دونوں ہاتھ دوسرے قیدی کے ہتھکڑیوں سے بندھے ہوئے تھے۔ داہنا ہاتھ داہنی سمت والے قیدی کے بائیں بازو کے ساتھ بندھا ہوا تھا تو بایاں ہاتھ بائیں سمت والے قیدی کے داہنے بازو سے بندھا ہوا تھا۔ اس طرح وہ سب دائرے کی صورت میں بیٹھنے پر مجبور تھے۔ ان میں سے کسی بھی ایک کی غیر محتاط نقل و حرکت دوسروں کے لئے تکلیف کا باعث بن سکتی تھی۔
میں ان سے تھوڑے دور ایک درخت کے تنے سے ٹیک لگا کر زمین پر بیٹھ گیا۔ بھرا ہوا پستول میں نے اپنی گود میں رکھ لیا تھا تاکہ بوقت ضرورت اسے فوری طور پر کام میں لا سکوں۔
مجھے سکون کے ساتھ سگریٹ سے لطف اندوز ہوتے ہوئے ابھی چند منٹ گزرے ہوں گے کہ اچانک بھوں بھوں کی ایک نسوانی آواز نے مجھے چونکا دیا۔ میں نے بھڑک کر اپنی جگہ چھوڑ دی۔ آگے بڑھا تو کیا دیکھتا ہوں کہ ان پانچوں میں سے ایک ادھیڑ عمر شخص اپنا سر جھٹک جھٹک کر اونچی آواز میں رونے لگا ہے۔
میں پستول تانے زخم آمیز نظروں سے اسے دیکھتا رہا۔ آخر پانچوں میں سے ایک مجھ سے مخاطب ہو گیا "بھائی! تم ان میں کافی شریف معلوم ہوتے ہو۔ تم ہی اس کی مشکل کا کچھ سامان کرو۔"
"یہاں سردار کا حکم اور اس کی مرضی چلتی ہے۔ ہم سب اس کے حکم کے بندے ہیں۔"
"چالیس لاکھ میری ساری پونجی ہے۔" رونے والا شخص رو رو کر اپنی بپتا سنانے لگا "پتا نہیں میرے گھر کے کس بھیدی نے ان کو پہنچا دی ہے۔ چالیس لاکھ ان کو دے دوں تو پھر میں کیا کروں گا؟"

اس کی بات بہت سادہ اور قابل فہم تھی۔ میں نے روکھے پن سے کہا "چالیس لاکھ دے دو۔ تم زندہ رہے تو اس سے زیادہ رقم کما لو گے۔ اپنی ضد کی وجہ سے مارے گئے تو ایک پیسہ بھی تمہارے کام نہیں آ سکے گا۔"
اس نے دل کی گہرائیوں سے ایک سرد آہ کھینچی اور بولا "وہ میری خون پسینے کی کمائی ہے۔ یہ بات سب بڑی آسانی سے کہہ دیتے ہیں۔ یہ کوئی نہیں بتاتا کہ روپے کس طرح ہاتھ میں آتے ہیں۔"
اس نے دوبارہ رونا شروع کر دیا۔ اس کے ساتھی قیدی اپنی تشویش اور پریشانی کے باوجود اسے ہمدردانہ نظروں سے دیکھ رہے تھے۔ میں نے بھی اسے چھیڑنا مناسب نہ سمجھا اور دوبارہ اپنی جگہ پر جا بیٹھا۔
ڈاکو اپنی دانست میں ان قیدیوں کے ساتھ بہتر سلوک اختیار کئے ہوئے تھے۔ ان میں سے کسی کے فرار کے خطرے کے سدباب کے لئے انہیں اجتماعی طور پر ہتھکڑیاں پہنانے کے علاوہ ان کی ہر ضرورت کا خیال رکھا جا رہا تھا۔ حوائج ضروریہ کے سلسلے میں جو بھی، جب چاہتا کھول دیا جاتا تھا۔ اسے ایک مسلح ڈاکو کی نگرانی میں قریبی جنگل میں بھیجا جاتا اور واپسی پر دوبارہ ہتھکڑی لگا دی جاتی۔ کھانے کے وقت ان سب کو آزاد کر دیا گیا اور سب سے پہلے ان ہی کو کھانا فراہم کیا گیا۔ ان میں سے دو افراد بغیر نمک مرچ کا پھیکا اور پرہیزی سالن کھاتے تھے جو ان کے لئے علیحدہ تیار کیا گیا تھا۔ ان میں سے ایک قیدی سر شام ہی وسکی پینے کا عادی تھا۔ مجھے پتا چلا کہ سردار رجب علی بذات خود اسے شراب بھجواتا تھا۔
لیکن اس امر سے چشم پوشی کسی بھی طرح ممکن نہیں تھی کہ وہ سب قیدی تھے۔ انہیں، ان کی مرضی کے خلاف ان کے گھروں، دفتروں یا راستوں سے اغوا کیا گیا تھا۔ ان کی بخیریت واپسی کے لئے ان کے لواحقین سے خطیر رقوم کا مطالبہ کیا گیا تھا، انہیں یہ بتا دیا گیا تھا کہ ایک مقررہ مدت تک مطلوبہ رقوم نہ ملیں تو ان کی لاشیں ان کے گھروں کو روانہ کر دی جائیں گی۔ وہ سب ہی ذی حیثیت لوگ تھے اور اس کھلے جنگل میں "آسمان تلے" انہیں ان کے معیار کی سہولتیں فراہم کرنا ناممکنات میں سے تھا اس لئے چند ہی روز میں وہ سب برسوں کے بیمار نظر آنے لگے تھے۔
سورج مغرب کی طرف جھکنے کے بعد جب وسطی میدان میں درختوں کے سائے لمبے ہونے لگے تو اول خان کے مقابلے کی تیاری شروع ہو گئی۔ مقابلے کے لئے اسے لنگر اور بنیان فراہم کیا گیا تھا۔ ڈاکوؤں کی بھیڑ میں بھی دو تندرست و توانا افراد ایسے ہی لباس میں گھوم رہے تھے۔ میرا اندازہ تھا کہ وہی اول خان کے حریف ہو سکتے تھے۔
سردار رجب علی کے خیمے سے باہر آتے ہی، ساڑھے تین بجے اس غیر مسلح مقابلے کا آغاز ہو گیا۔

ان دونوں کے پہلے حملے کے جواب میں اول خان کے ردعمل پر مجھے اس کی مہارت کا اندازہ ہو گیا۔ اس نے کسی چیمپئن کمانڈو کی طرح ان دونوں کو جھکائی دے کر نہ صرف خود کو بچایا تھا بلکہ ان میں سے ایک کی پشت پر ایسی زوردار لات رسید کی تھی کہ وہ دور تک دوڑنے کے باوجود خود کو نہ سنبھال سکا اور منہ کے بل زمین پر ڈھیر ہو گیا۔

مقابلے کی ابتدا قدرے سکون سے ہوئی تھی لیکن جلد ہی تماشائیوں کی چیخوں میں جوش و خروش بڑھنے لگا۔ لڑکوں کے چہرے زمین پر خون دیکھنے کی آرزو میں دمکنے لگے۔ ان کی آنکھوں میں وحشیانہ چمک کوند رہی تھی اور وہ چیخ چیخ کر اپنے ساتھیوں کی یوں حوصلہ افزائی کر رہے تھے جیسے ان کے مدمقابل ایک انسان کے بجائے کوئی قابل نفرت درندہ اترا ہوا ہو۔

وہاں ان کے حامیوں کی کثرت تھی۔ ان کے لئے جیتنا انا کا مسئلہ بن گیا تھا۔ وہ ہر بار دھوکا کھا کر زیادہ مشتعل ہو رہے تھے جب کہ اول خان کا وہاں کوئی تماشائی نہیں تھا۔ وہ بڑی چالاکی کے ساتھ اپنا دفاع کرتے ہوئے ان دونوں کو حملے کرنے کا موقع دے رہا تھا۔ اول خان کے چہرے پر ایک آدھ گہری خراش آئی تھی جس سے خون بھی بہنے لگا تھا لیکن اس کے جواب میں اس نے ناچتے ہوئے ان دونوں گینڈوں کے چہرے بگاڑ کر رکھ دیے تھے۔

ان میں سے ایک کی شامت آئی اور وہ جوں ہی اول خان پر اکیلا حملہ آور ہوا، اول خان نے بائیں طرف جھک کر خود کو اس کی جھونک سے بچاتے ہوئے اس کی کنپٹی پر ایسا کرارا ہاتھ رسید کیا کہ وہ ہلکی سی کراہٹ کے ساتھ زمین پر ڈھیر ہو کر بے حس و حرکت ہو گیا۔

اس کے بے ہوش ہونے کے بعد مقابلہ برابر کا ہو گیا تھا لیکن اول خان کے حریف کی حالت بتا رہی تھی کہ وہ اکیلا زیادہ دیر تک مقابلے پر نہ ٹک سکے گا۔

جو کچھ میں سوچ رہا تھا، ریٹی سردار رجب علی نے بھی سوچا ہوگا کیونکہ اسی لیے اس نے ہاتھ اٹھا کر مقابلہ روک دینے کا حکم دیا۔ اول خان کو سردار نے اپنی طرف بلا لیا۔ اس کا حریف اپنے ساتھیوں میں جا ملا۔

دن کے اجالے میں ان قیدیوں پر صرف میری ڈیوٹی رہتی لیکن شام ہوتے ہی "میری جگہ تمن سنگھ" جاق و چوبند ہو کر آ گئے۔ ...وہ مقام ایسا تھا کہ وہاں لوگ ایک دوسرے پر اعتبار کرتے تھے۔ کسی تجربے کو یہ بتانے کی ضرورت نہیں تھی کہ اسے کیا کرنا ہے۔ میں نے اپنی جگہ آنے والوں کی بات مان کر تبسم کی جھولداری کا رخ کیا۔

وہ باہر ہی کھڑا ہوا، نسوار کی ڈبیہ اپنی ہتھیلی پر مسل رہا تھا۔

"جب تک یہاں پڑاؤ ہے، گھوم پھر کر دوسروں کا ہاتھ بٹاتے رہو" تبسم نے مجھے پہچان کر کہا۔ "دن میں قیدیوں کی دیکھ بحال کر لیا کرو۔ ابھی تم نئے ہو اور ان جنگلوں سے ناواقف بھی۔ اس لئے رات کے وقت تمہیں کوئی کام نہیں سونپا جائے گا۔ دوا، دارو، کچھ چاہئے ہو تو وہ مجھ سے مل جائے گی۔ آخر میں تمہارا حساب ہو جائے گا۔"

"اسکاچ مل جائے تو تمہارا بڑا احسان ہوگا" میں نے خوشامدانہ لہجے میں کہا۔ میں نے اندازہ لگا لیا تھا کہ سردار رجب علی کے بعد ڈیرے میں اسی کا طوطی بولتا تھا۔

تبسم نے میری خواہش سن کر برا سا منہ بنایا۔ "تم زمینداروں میں یہی خرابی ہے۔ دو پیسے کی نوکری ملتے ہی ہوا میں اڑنے لگتا ہے۔ کل تک شاید کنگال پھر رہے تھے، آج اسکاچ کی ڈیمانڈ ہو رہی ہے!"

وہ مجھے ساتھ لے کر ایک لینڈ روور جیپ کی طرف گیا۔ اس کے عقبی حصے میں اسٹاک کی پیٹیاں اور دیسی اور ولایتی شراب کے کریٹ لدے ہوئے تھے۔ میں نے خاص طور پر نوٹ کیا کہ وہ سارے ہی آدھے تھے۔ شاید اس لئے کہ ایک رات میں پوری ایک بوتل ختم کرنا کسی کے لئے بھی محال تھا اور اگلے دن بچی ہوئی بوتل لئے پھرنا بھی ممکن نہیں تھا۔ وہ لوگ ہر وقت حالت سفر میں رہتے تھے۔ کچھ پتا نہیں تھا کہ کب کوچ کا حکم مل جائے اس لئے روز مرہ ضرورت کی اشیا اسی قدر باقی جاتی تھیں کہ روز کا کام روز ختم ہو جائے، ان کے لئے بوجھ نہ بنے۔

بلیک لیبل کا ہاف دو سو روپے میں بہت سستا تھا۔ وہ دام کراچی کی مارکیٹ سے نصف سے بھی کم تھے۔

"یہاں شراب تو بہت سستی ہے استاد" میں نے تبسم سے اپنی حیرت کا اظہار کیا۔

"ان جنگلوں میں مفرور کے ستائے ہوئے لوگوں کے لئے اور رکھا ہی کیا ہے؟" تبسم لیٹ کر تلخ لہجے میں بولا۔ "پہلے سردار شراب مفت بانٹتا تھا۔ مفت کا مال سب ہی پیٹ بھر کر پیتے تھے اس لئے برائے نام قیمت رکھنا پڑی۔ بلیک لیبل اور تیز نشہ، سب کی بوتل ہے وہ ذرا جلدی چڑھتی ہے۔ یہ خیال رکھنا کہ پی کر ذرا بھی بہکے یا اودھم مچایا تو سردار مار مار کر تمہاری چمڑی ادھیڑ دے گا۔ یہاں پینے پر کوئی پابندی نہیں لیکن پی کر بہکنا ناقابل معافی جرم ہے۔"

میں تبسم سے بوتل لے کر واپس لوٹ رہا تھا تو سامنے سے رانی آتی ہوئی نظر آئی اور میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ میرے قدم من من بھر کے ہو گئے۔ خیمے میں سامنا ہونے پر وہ مجھے نہیں پہچان سکی تھی لیکن مجھے ہر آن یہ دھڑکا لگا ہوا تھا کہ جانو ماچھی کے قاتل کو کسی بھی لمحے پہچان کر میرا گریبان پکڑ لے گی۔

اس وقت میری حالت چھری کے نیچے آئے ہوئے بکرے کی سی تھی لیکن رانی میری طرف ذرا بھی توجہ دیئے بغیر نہایت بے خیالی کے ساتھ میرے قریب سے گزرتی چلی گئی اور میں نے ان کٹھن لمحات گزر جانے پر دل ہی دل میں خدا کا شکر ادا کیا۔

رانی سے کوٹ منصور کے مضافات میں میرا ٹکراؤ ہو چکا تھا۔
ں جانتا تھا کہ وہ ایک چیتہ رو ڈاکو کی بیوی تھی۔ جانو ماچھی کی
رت کی بعد اس نے اپنی گزر اوقات کے لئے سردار رجب علی
کے گروہ میں شمولیت اختیار کر لی۔ تجسّس میں نے رانی کے علاوہ
ی سردار کے خیمے کے قریب کئی حسین و جمیل عورتوں کی جھلک
بھی تھی جو شاید چھولداریوں میں رہتی تھیں۔ ان کے بارے
ں شدید تجسس ہونے کے باوجود میں کسی سے کوئی سوال کرنے
کی جرات نہیں کر سکا تھا۔

بڑے ڈاکوؤں کی رنگ رلیوں کے بارے میں، میں بہت کچھ
سن اور پڑھ چکا تھا لیکن ان تمام حالات کا بچشم خود مشاہدہ کرنے
کا میرا پہلا اور آخری موقع تھا۔ وہ خوش بدن اور خوش جمال
دوشیزائیں سردار رجب علی کی داشتہ بھی ہو سکتی تھیں اور ان میں
سے اس کی کوئی بیوی بھی ہو سکتی تھی۔

اس کھلے جنگل میں پہنچ کر میں محسوس کر رہا تھا کہ ڈاکو بننا
کوئی سہل کام نہیں تھا۔ اپنے خاندانوں اور معاشرے سے کٹ
کر وہ لوگ حیوانوں سے بدتر زندگی گزارنے پر مجبور تھے۔
اپنی جرات مندیوں کے طفیل ان کے ہاں دولت کی فراوانی تھی۔
شاید انہیں خود علم نہ ہو کہ ڈکیتیوں اور تاوان کے ذریعے وہ
کس قدر دولت بٹور چکے ہیں لیکن ان کے پاس اس بے اندازہ
دولت کا کوئی مصرف نہیں تھا۔ کاروبار وہ نہیں کر سکتے تھے۔ لے
دے کر رقم کا ایک ہی مصرف تھا کہ وہ زیادہ سے زیادہ اور بہتر سے
بہتر اسلحہ خریدیں تاکہ انہیں قانون کے محافظوں کے سامنے نیچا
نہ دیکھنا پڑے۔ رقم خرچ کرنے کے اس قدر محدود ذرائع کی وجہ
سے وہ سخاوت دکھانے پر مجبور تھے۔ اپنے ملازموں اور مخبروں کو
بھاری تنخواہوں کے علاوہ انعامات دیا کرتے تھے۔ اپنے آدمیوں کو
مہنگی شراب پلاتے تھے اور شاید قرب و جوار کی بستیوں کے غربا
کی امداد بھی کرتے تھے۔

لیکن ان راندۂ درگاہ لوگوں کو ایک لمحے کا بھی سکھ میسر نہیں
تھا۔ موت کے قدموں کی دھمک ہر وقت انہیں شاید نیند میں
بھی اپنا پیچھا کرتی سنائی دیتی تھی۔ ایک عالم کے سکھ چین کو تہس
نہس کر دینے والے ان ڈاکوؤں کی کوئی منزل نہیں تھی۔ وہ
صرف زندہ رہنے کے لئے لڑ رہے تھے۔ انہوں نے خود کو حالات
کا ایسا غلام بنا لیا تھا جو نہ اپنی مرضی سے پرواز کر سکتا ہے اور نہ
کرتا۔ انہیں کچھ علم نہیں تھا کہ قزاق اجل کب ان کے ٹولے پر
شب خون مار کر ان کی آنکھوں سے زندگی کی حرارت لوٹ کر لے
جائے گا۔ بے یقینی کی اس زندگی میں سردار رجب علی اپنی بیویوں
اور محبوباؤں کو اپنے جبر میں لئے رشتہ زنجیل میں جکڑتا پھر رہا تھا تو
کوئی تعجب کی بات نہیں تھی۔ آج جانو ماچھی کی بیوہ اپنی
شوہروں کے تحت اس کی باندی بنی ہوئی تھی تو کل اس کی
لڑکی بھی کسی اور ڈکیت کے گھر میں پناہ لے سکتی تھی۔

اس بھیانک اور پراسرار ماحول میں وہ سب سوال منجمد
تھے۔ ان پر سوچا جا سکتا تھا لیکن زبان کھولنے والا بغاوت کی سزا
سے ہرگز نہیں بچ سکتا تھا جسے میں نے صرف اور صرف موت
تجویز کیا تھا۔

دھندلکا پھیلنے کے ساتھ ہی فضا پرندوں کے شور سے گونجنے
لگی۔ اپنے رزق کی تلاش میں دن بھر کی خوشگوار پروازوں سے
نڈھال ہو کر وہ تمام پرندے خوشی خوشی اپنے آشیانوں کی طرف
لوٹ رہے تھے لیکن ڈاکوؤں کا کوئی گھر نہیں تھا۔ انہوں نے اپنے
آشیانوں کے در خود اپنے اوپر بند کر لئے تھے۔ وہ مستقل سفر میں
تھے۔ ان کی پرواز مسلسل تھی جس میں آشیانے کی طرف لوٹنے
کا کوئی تصور باقی نہیں رہا تھا۔ ان کی حیثیت ان بھٹکے ہوئے
پرندوں کی سی تھی جو اندھیرا پھیل جانے پر اوپر آسمان اور نیچے
اتھاہ سمندر دیکھتے ہیں۔ ان کے درماندہ اور تھکے ہوئے اعصاب
انہیں آرام کرنے پر اکساتے ہیں تو وہ فضا میں اڑتے اڑتے
اپنے پروں کی جنبش کو روک کر سستانا چاہتے ہیں لیکن خود کو
تیزی کے ساتھ نیچے بپھرے ہوئے سمندر کی طرف گرتا ہوا
محسوس کر کے بھرپور قوت سے اپنے پر پھڑپھڑانے لگتے ہیں۔ وہ
اڑتے رہتے ہیں اور جب ان کے پر شل ہو جاتے ہیں تو وہ کنکری کی
طرح نیچے آتے ہیں اور سنگلاخ چٹانوں سے ٹکرا کر ٹکڑوں میں
بکھر جاتے ہیں۔

کیبوڑ اور دوسرے درخت بھی جنگل میں دھندلانے لگے
تھے۔ کچھ نوکروں نے لالٹینیں جلا کر اپنی قندیلیں جلائی تھیں۔ سورج
ڈھلتے ڈھلتے اس میدان میں جا بجا لرزاں روشنیاں ٹمٹمانے
لگیں۔ پرندوں نے بولیاں سنبھال لیں۔ فضا میں الاؤ کی بو کے
ساتھ انسانی آوازیں پھیلنے لگیں۔ میں میدان میں بھٹکتا ہوا آخر
کار اول خان تک پہنچنے میں کامیاب ہو گیا جو ایک چادر پر ان
دونوں کے ساتھ بیٹھا ہوا تھا جن سے اس کا شام کو مقابلہ ہوا تھا۔

اول خان کے چہرے پر ایک لمبی سی خراش تھی جس سے
بہنے والا خون جم چکا تھا لیکن ان دونوں کے چہرے شدید ضربات
سے نیلے اودے ہو رہے تھے۔ میں نے ان تینوں کو تشویش آمیز
نظروں سے دیکھا۔ شاید وہ اول خان کو گھیرنے کی کوشش کر رہے
تھے تاکہ رات میں اسے غافل پا کر اس سے اپنی شکست کا بدلہ
لے سکیں۔

"تم غلط سوچ رہے ہو" اول خان نے میرے چہرے سے
میرے دل کی بات بھانپ لی "شام کو جو کچھ ہوا وہ ایک دوستانہ
مقابلہ تھا۔ سردار رجب علی کا اصول ہے کہ دن کی رات تو وہ
اپنے حریفوں کا مہمان ہوتا ہے۔ یہ دونوں اس وقت میرے
میزبان ہیں۔ آج کے لنگر کی رقم میرے بجائے ان کے کھاتے میں
جائے گی۔"

ان دونوں کے سامنے بھیڑ کے گوشت اور بانی کا ڈونگا رکھا

ہوا تھا۔ وہ چائے کی پیالیوں سے پیمانوں کا کام لے رہے تھے۔ انہوں نے غیر معمولی خوش دلی کے ساتھ میرا استقبال کیا۔

"تمہارا ساتھی واقعی دلیر اور سخت جان ہے۔" ان میں سے ایک نے چادر پر میرے لئے جگہ بناتے ہوئے کہا۔

"اس کے ستارے اچھے تھے' ذرا بھی چوک جاتا تو تم دونوں اسے چیونٹی کی طرح مسل کر رکھ دیتے۔" میں نے ان کا دل رکھنے کے لئے سفید جھوٹ بولا۔

انہوں نے مجھے ٹھرے کی پیش کش کی' میں نے جیب میں سے بلیک لیبل کا ہاف نکال کر ان کے سامنے رکھ دیا۔ "میں یہ پیتا ہوں۔ تم بھی لے کر دیکھو' لطف آ جائے گا۔"

"یہ ہمارے لئے پانی کی طرح ہے' ٹھرے سے ذرا سا نشہ ہو جاتا ہے اور نیند آسانی سے آ جاتی ہے۔"

سردار کے خیمے کے باہر پیٹرومیکس لیمپ جلا دیا گیا تو میدان میں ہر طرف مدھم سا اجالا پھیل گیا۔ میرے آ جانے کے بعد اول خان اکیلا نہیں رہا تھا اس لئے وہ دونوں ٹھرے کی بوتل لے کے کسی اور طرف چل دیئے۔ "تم یہیں بیٹھو! ہم تھوڑی دیر میں واپس آتے ہیں۔"

"یہاں تو ہماری دال گلنا مشکل نظر آتی ہے۔" تخلیہ ہو جانے پر اول خان نے پُرتشویش لہجے میں کہا۔

"کم از کم یہ تو ثابت ہو گیا ہے کہ یہ لوگ بھاری معاوضوں پر بھرتیاں کر رہے ہیں اور اپنی بھرپور کارروائی کے لئے صرف اسلحے کی آمد کا انتظار کر رہے ہیں۔" میں نے کہا۔

"بے کار ہے۔ یہ ثبوت ہمیں کسی عدالت میں تو پیش نہیں کرنا پڑیں گے۔ یہاں شورش پروان چڑھ رہی ہے۔ باہر نکلے بغیر ہم ان کے خلاف کچھ بھی نہ کر سکیں گے۔"

"یہاں آنا جتنا دشوار تھا' واپس لوٹنا اس سے کہیں زیادہ مشکل ہو گا۔ اب ہم سردار کے تابع ہیں۔ ہمیں کچھ علم نہیں کہ ہم کہاں اور کسی سڑک سے کتنا دور ہیں؟" میں نے سوچتے ہوئے کہا "جان پر کھیل کر ہم گھنے جنگل میں نکل بھی جائیں تو ہم کو راستہ معلوم نہیں۔ بھٹکتے ہوئے پھر ان ہی کے ہتھے چڑھ جائیں گے۔"

اول خان کھوکھلے انداز میں ہنس پڑا۔ "ایسی باتیں نہ کرو۔ تمہاری باتوں سے تو ایسا معلوم ہو رہا ہے جیسے ہمیں زندگی بھر انہی کے ساتھ رہنا ہو گا اور ہمارا انجام بھی ان ہی کے ساتھ ہو گا۔"

"کسی معجزے کی اور بات ہے' فی الحال تو آثار یہی بتا رہے ہیں۔ بس ایک امید نظر آتی ہے کہ شاید یہاں بلیک کیٹ ٹی سے ہمارا سامنا ہو جائے۔ ان میں سے ہر ایک اس کا معتقد نظر آ رہا ہے۔"

"اس سے سامنا ہونا خطرناک ثابت ہو گا۔ وہ فوراً تمہیں پہچان لے گا۔ ہو سکتا ہے کہ مجید ملک والے واقعے کے بعد اس نے دور رہ کر تجھے بھی اچھی طرح دیکھ لیا ہو۔"

"میرا خیال ہے کہ وہ مجھے نہیں پہچان سکے گا۔" میں نے بلیک لیبل کی بوتل سے نیٹ وسکی کا ایک دہکتا ہوا گھونٹ اپنے معدے میں منتقل کرتے ہوئے کہا۔

"مجید ملک والے واقعے سے تم میں کوئی ایسی بڑی تبدیلی نہیں آئی ہے جو تم اتنے پُریقین ہو سکو۔ بلیک کیٹ ٹی ایک گرگ باراں دیدہ ہے۔ وہ یہاں آیا تو سردار کے نئے آدمیوں سے ضرور ملے گا۔"

"میرے یقین کی ایک وجہ ہے۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا "سردار رجب علی کے خیمے میں جو عورت موجود تھی اس کا شوہر میرے ہاتھوں مارا گیا تھا۔ وہ عورت مجھے اچھی طرح پہچانتی ہے۔ جب وہ دھوکا کھا گئی تو بلیک کیٹ ٹی بھی مجھے نہیں پہچان سکے گا۔"

میرے انکشاف پر وہ چونک پڑا۔ میں نے اس کے اصرار پر اسے جانو ماچھی اور رانی کا قصہ پوری تفصیل کے ساتھ سنایا۔ وہ حیرت اور بے یقینی کے عالم میں پلکیں جھپکائے بغیر میری کہانی سنتا رہا۔

"اگر وہ اپنے شوہر کو اتنا ہی چاہتی تھی تو وہ تمہیں ہرگز نہیں بھول سکتی۔" میرے خاموش ہونے پر اس نے بے اختیاری سے کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ خیمے میں روشنی کم ہونے کی وجہ سے وہ تمہیں نہ پہچان سکی ہو۔"

"اس سے ایک بار باہر کھلی فضا میں بھی سامنا ہوا تھا۔ اس مرتبہ بھی وہ انجان بن کر میرے قریب سے گزر گئی تھی۔ اس کی آنکھوں میں میرے لئے شناسائی کی ذرا سی بھی جھلک نہیں تھی۔"

اچانک ہوا کے دوش پر کسی انجن کی موہوم سی آواز سنائی دی اور اس وسیع میدان میں ہر طرف موت کا سا سناٹا طاری ہو گیا۔ پل بھر کے لئے سب لوگ یکلخت خاموش ہو گئے تھے اور اپنا اپنا اسلحہ نکال کر اپنی جگہوں پر کھڑے ہو گئے تھے۔

وہ آواز بہت دور کی تھی۔ معدوم ہو کر ہوا کے جھونکوں کے ساتھ دوبارہ سنائی دی۔ اس بار جنگل میں گیدڑ بولنے لگے۔ فوراً ہی دوسرے جانوروں اور پرندوں نے بھی ان کا ساتھ دینا شروع کر دیا۔

قریب آتی ہوئی وہ آواز اب تسلسل سے سنائی دے رہی تھی۔

اچانک کسی نے اپنی رائفل کی نال آسمان کی طرف اٹھا کر ایک فائر کیا۔ ہولناک بارودی دھماکے سے فضا لرز اٹھی' جانور پرندے اس دھماکے سے خوف زدہ ہو کر پھڑپھڑاتے ہوئے اپنے آشیانوں سے نکل کر فضا میں ادھر ادھر اڑنے لگے۔

دھماکا ہوتے ہی' بلکہ اس کی گونج معدوم ہوتے ہی فضا میں ایک نشیلا سا باجا بجنے کی آواز سنائی دی جو وقفے وقفے سے تھی

پھر معدوم ہو گئی۔ وہ غالباً کسی قسم کا جوابی سگنل تھا کیونکہ
کے بعد اسلحہ واپس رکھ لیا گیا۔ اعصاب زدہ ڈاکو وہاں اپنی
پر جم گئے اور پل بھر میں وہاں وہی فضا بحال ہو گئی جو انجن
آواز سنائی دینے سے پہلے موجود تھی۔

یہ ایک معمولی سا واقعہ تھا لیکن ان لوگوں کا نظم و ضبط دیکھ
کر حیران ہو گیا۔ وہاں ایک پل کے لئے بھی کوئی بے نظمی یا
کھلبلی نظر نہیں آئی تھی۔ ہر شخص کو معلوم تھا کہ اسے کس
وقت کیا کرنا ہے۔ یہی وجہ تھی کہ وہ لوگ قانون نافذ کرنے
اداروں کے مقابلے میں اپنا وجود برقرار رکھنے میں کامیاب

چند منٹ بعد وہ آواز واضح ہو گئی۔ وہ کسی موٹر سائیکل کے
کا شور تھا۔

"شاید کوئی مخبر آ رہا ہے۔" اول خان نے سرگوشیانہ لہجے
کا خیال ظاہر کیا۔

"آئو!" میں نے بوتل سے دوسرا گھونٹ لیتے ہوئے اپنی جگہ
دی۔

وہ اگر کوئی مخبر تھا تو اسے براہ راست سردار رجب علی کے
ہی آنا چاہئے تھا۔ دوسروں کے لئے وہ معمول کا ایک واقعہ
جانے کسی کی مصروفیات میں کوئی تبدیلی رونما نہ ہوئی مگر ہم
کے بارے میں تجسس تھا اسی لئے میں اول خان کو ساتھ
ٹہلتا ہوا اس طرف بڑھنے لگا جدھر سردار کا خیمہ نصب تھا۔
خیمے سے ذرا دور ہم زمین پر ہی بیٹھ گئے۔ مجھے اندازہ تھا کہ
کے اردگرد پھیلا ہوا گھنا جنگل موذی اور زہریلے حشرات
الارض سے بھرا ہوا ہو گا مگر یہ بھی معلوم تھا کہ دنیا کی موذی سے
موذی مخلوق بھی انسان کے سامنے سے دور بھاگتی ہے۔ جس زمین
پر انسان کے قدم پڑ جائیں وہاں سے سانپ اور بچھو تک ہجرت کر
جانے میں اپنی عافیت سمجھتے ہیں اسی لئے خیمے کے قریب
ہلچل کی تمام سرزمین سے ذرا دور مجھے کسی زہریلے کیڑے
مکوڑے کے حملے کا کوئی خطرہ نہیں تھا۔

کچھ دیر بعد موٹر سائیکل وہاں پہنچی تو اسے دیکھ کر حیرت سے
میری آنکھیں پیشانی پر جا پہنچیں۔

موٹر سائیکل چلانے والا پولیس کا ایک باوردی سپاہی تھا۔
لمبی اور پھیلے بدن والے سپاہی کے پیچھے ایک سادہ پوش بیٹھا
تھا جو اپنی صورت ہی سے چھٹا ہوا بدمعاش نظر آ رہا تھا۔
ایک شخص نے لپک کر سپاہی کے ہاتھ سے موٹر سائیکل لی۔
دونوں تیزی کے ساتھ سردار رجب علی کے خیمے میں غائب ہو
گئے۔ تیسرا شخص موٹر سائیکل کا انجن بند کر کے اسے اسٹینڈ پر
کھڑا کرنے لگا۔

"پولیس والے بھی اس حد تک ان ڈاکوؤں سے ملے ہوئے
ہیں؟" اول خان نے حیرت سے کہا۔

"یہی سب سے بڑی بدقسمتی ہے۔ اسی وجہ سے ایماندار اور
مخلص پولیس فورس بھاری قربانیاں دینے کے باوجود ڈاکوؤں کی مکمل
بیخ کنی میں کامیاب نہیں ہوتی۔ ان کی صفوں میں موجود کالی
بھیڑیں ہر آپریشن کا راز قبل از وقت ڈاکوؤں تک پہنچا دیتی ہیں۔
پیسے کے لالچ میں یہ لوگ اپنا سب کچھ داؤ پر لگائے رہتے ہیں!"

"لیکن یہ جعلی سپاہی بھی تو ہو سکتا ہے۔" اول خان نے
قدرے توقف کے بعد کہا۔

"بالکل ہو سکتا ہے" میں نے اس کی تائید کی۔ "لیکن تم
نے کبھی یہ غور کیا کہ ہمیشہ جعلی سپاہی ہی کیوں ہوتا ہے؟ جعلی رینجر
یا جعلی فوجی کیوں نہیں ہوتا؟ دراصل پولیس کے محکمے کے بے
ضمیر اور غدار کارندوں نے اس قومی محکمے کی ساکھ اس بری طرح
تباہ کی ہے کہ اصلی اور نقلی کا کچھ پتا ہی نہیں چلتا۔ ایسے لوگوں کی
وجہ سے ایماندار افسر بھی ناکام رہتے ہیں۔ یہ سپاہی موٹر سائیکل
پر سوار ہو کر کسی دور دراز مقام سے آیا ہے۔ آسان سے یہاں
تک نہیں پہنچا اور تم اخبارات میں روز پڑھتے ہو کہ سندھ کے جنگلات
میں چپے چپے پر پولیس کی نگران چوکیاں قائم کر دی گئی ہیں۔ اگر یہ
سب درست ہے تو یہ سپاہی ان سب کی آنکھوں میں دھول
جھونک کر یہاں پہنچنے میں کامیاب کیسے ہوا؟ اسے تو راستے ہی
میں پکڑ لیا جانا چاہئے تھا۔"

ہم وہیں بیٹھے جلے دل کے پھپھولے پھوڑتے رہے۔
ہمارے تجزیئے کتنے بھی بے لاگ اور حقیقی رہے ہوں، حقیقت یہ
تھی کہ جو کچھ ہو رہا تھا اسے روکنے کے سلسلے میں ہم قطعی بے بس
تھے۔

کافی دیر بعد وہ دونوں اسی بے خوفی اور شان کے ساتھ واپس
جنگل میں روانہ ہو گئے جیسے آئے تھے۔ ان کے چلے جانے کے
بعد ہم دونوں بھی اپنے ٹھکانے کی طرف ہو لئے۔

تھوڑی دیر بعد خبر لے کر آنے والے تین مغویوں کے تاوان
کی وصولی کی خبر لائے تھے۔ سردار رجب علی بذات خود اپنے خیمے
سے نکل کر مغویوں کے پاس آیا تھا اسے دیکھ کر کافی ڈاکو اس کے
اردگرد جمع ہو گئے۔ ہم بھی اس موقع کو غنیمت جان کر وہیں پہنچ
گئے۔

سردار رجب علی بہت نرم اور شریفانہ لہجے میں مغویوں سے
ان کی بے آرامی اور زحمت پر معذرت کر رہا تھا۔

"تم نے خود دیکھ لیا ہے کہ ہم کہاں اور کس حال میں رہتے
ہیں۔ ہم نے تمہیں اپنے سے بہتر سہولتیں فراہم کرنے کی
کوشش کی ہیں کیونکہ ہماری روزی تم ہی سے چلتی ہے۔ ہم اپنی
مرضی سے ان جنگلوں میں نہیں پڑے ہوئے ہیں۔ ہم بھی عزت کے
ساتھ زندہ رہتے اور روزی کمانے کے سب دروازے بند کر کے
ہمیں یہاں دھکیلا گیا ہے۔ تمہارے لوگ ... [illegible]

ہیں۔ ان کی ضرورتوں کو پورا کرنے کے لئے تمہیں اغوا اور تاوان وصول کرنا پڑا ہے۔ جن لوگوں کا تاوان آگیا ہے انہیں آزادی مبارک ہو۔ وہ جائیں اور عزت کے ساتھ اپنے گھروں میں اپنے بیوی بچوں کے ساتھ سوئیں اور ہم سب کے لئے بھی دعا کریں کہ ایک دن ہم بھی مشغولی گمری اور گرفتاری کے خوف کے بغیر اپنے گھروں کو لوٹ سکیں۔۔ یہاں جو کچھ دیکھا ہے اسے بھول کر بھی زبان پر نہ لانا۔ ہم قانون سے ڈرتے ہیں مگر اس سے لڑتے بھی ہیں۔ کسی نے بھول کر بھی ہماری کوئی نشاندہی کی تو وہ ہماری کبھی نہ ختم ہونے والی دشمنی مول لے گا۔ ہماری دشمنی کا انجام اچھا نہیں ہوتا۔ تم لوگ اپنے دشمنوں کو پاتال میں بھی زندہ نہیں چھوڑتے۔ سب بھولے رہو گے تو سکھ سے زندہ رہو گے۔ جس دن زبان کھولی اس دن مر کر بھی تمہاری روحوں کو قرار نہیں آئے گا۔ تمہارے بیوی بچوں کو ہم غلام بنالیں گے۔ عورت اور مزدور کی ہمیں ہر وقت ضرورت رہتی ہے۔ کوشش کرنا کہ تمہارے گھر والے ہماری ضرورتوں کا ایندھن نہ بن سکیں۔"

وہ سب دہشت بھری آنکھوں سے سردار رجب علی کو دیکھ رہے تھے۔ اس وقت تک ان میں سے کسی کو معلوم نہیں تھا کہ قاصد کس کس کی رہائی کا پروانہ لائے تھے۔

قیدیوں کے بارے میں میں کیا کہتا، سردار رجب علی کی مختصر اور سادہ تقریر سن کر میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔ اس نے بڑی بڑی باتیں چھوٹے چھوٹے الفاظ میں اس طرح بیان کی تھیں کہ اس کی قید سے رہا ہونے والے اس کی ہدایات سے سرتابی کی جرأت نہیں کر سکتے تھے۔

سردار کے اشارے پر شیسو نے تین قیدیوں کی ہتھکڑیاں کھول دیں۔

ارجمند عمر قیدی اپنی بدقسمتی پر دھاڑیں مار مار کر رونے لگا۔ دوسرا قیدی خاموش رہا لیکن اس کی ویران اور بے نور آنکھوں سے بھی بے اختیار آنسوؤں کی لڑیاں بہہ نکلی تھیں۔

"خاموش!" سردار رجب علی تمکنت پر چیخ کر دہاڑا اور ارجمند عمر قیدی سہم کر خاموش ہو گیا۔

"مجھے معلوم ہے کہ تمہارے وارث چالیس لاکھ نہیں دے سکتے لیکن یہ بھی معلوم ہے کہ تمہارا سرمایہ ساٹھ لاکھ سے اوپر ہے۔ جب تک تم انہیں خط نہیں لکھو گے وہ تاوان نہیں دے سکیں گے۔ تمہارے لئے صرف دو دن رہ گئے ہیں۔ اس دوران میں تم نے کوئی فیصلہ نہیں کیا تو ہم تمہیں مار کر تمہاری لاش دریا میں بہا دیں گے۔۔۔ تم میرے ہاتھوں مرنے والے پہلے مقتول ہو گے۔ اس کا مجھے افسوس ہو گا لیکن یہ افسوس میرا فیصلہ نہیں بدل سکے گا۔"

"تم تینوں اب آزاد اور میرے مہمان ہو۔" سردار رجب علی آزادی پانے والوں کی طرف متوجہ ہو گیا۔ "کل صبح میرے آدمی تمہیں رکھ دفع دے کر ایسی جگہ پر چھوڑ دیں گے جہاں سے سواری لے کر تم اپنے گھر لوٹ سکو گے۔ جلد بازی اور حماقت میں رات کو بھاگنے کی کوشش نہ کرنا۔ یہ جنگل چھوٹے درندوں سے بھرے ہوئے ہیں جو آناً فاناً میں آدمی کو چیر پھاڑ کر کھا جاتے ہیں۔ یہ تمہاری آزادی کی رات ہے، خوب سوچو اور عیش کرو۔"

وہ بے نیازی کے ساتھ اپنے خیمے کی طرف جانے کے لئے مڑ گیا۔ اس کے حواری اس کے پیچھے تھے۔

رہائی پانے والے تینوں افراد میں ایک وہ بھی تھا جو شراب نوشی کا عادی تھا۔ اسے شاید مفت میں روزانہ ایک ادھا ملتا تھا۔ سردار کے جاتے ہی اس نے اپنی بوتل سے غٹاغٹ دو گھونٹ لئے پھر اپنی آنکھوں میں آئے ہوئے آنسو صاف کرتا ہوا ارجمند عمر قیدی سے بولا۔ "روپیہ پیسہ ہاتھ کا میل ہے۔ وہ اپنا باپ دالا سا تو بولا تھا۔ جان ہے تو جہان ہے پیارے۔ کیا تم اپنی نے اکھٹا عمر سرداری کے لئے کمایا ہو۔ اس کا حصہ اسے دے دیا۔ اب واپس جا کر پھر دو کا چار کر لیں گے۔ میرے کو معلوم ہے کہ تم بنیا ہے، سیٹھ رام دیال! اپنا دل بڑا کرو۔ ابھی لفڑے میں پڑ گیا ہے تو مال دینا ہی پڑے گا۔"

رام دیال برے منہ بنا کر اسے یوں گھورتا رہا جیسے وہ اسے گندی گندی گالیاں سنا رہا ہو۔

"تیرے باپ کا مال ہے تو مفت میں دے دینا۔" رام دیال نفرت آمیز لہجے میں بولا۔ "تم سب بزدل ہو۔ تم نے بے لیے مال دے کر ان کو بگاڑا ہے۔ میں مر جاؤں گا مگر چالیس لاکھ تو ایک پیسہ نہیں دوں گا۔"

وہ لوگ آپس میں الجھتے رہے اور ہم دونوں خاموشی کے ساتھ وہاں سے نکل گئے۔

رائفل کے فائر کی گونج سے جنگل میں پیدا ہونے والا پرندوں اور چوپایوں کا شور بتدریج سکوت میں ڈھل رہا تھا۔ کھانا بانٹنے والوں نے ڈھول بجا کر دسترخوان کا اعلان کیا۔ دیکھتے ہی دیکھتے لنگر کے لئے قطار لگ گئی۔ بانچوں یرغمالیوں کو اس سے پہلے ہی ان کی جگہوں پر کھانا پہنچا دیا گیا تھا۔ اپنی باری آنے پر ہم دونوں بھی روٹیاں سالن لے کر اپنی جگہ پر آ گئے۔

کھانے کے بعد بیشتر لالٹینیں گل کر دی گئیں۔ سردار رجب علی کے خیمے پر پیٹرومیکس جلتا رہا۔ رات کی ڈیوٹی پر مامور مسلح محافظ اپنے اپنے مورچوں پر ڈٹ گئے اور ہم دونوں بھی چادروں میں دراز ہو گئے۔

رفتہ رفتہ اس میدان پر رات کا خوابناک سناٹا طاری ہونے لگا۔ کبھی کبھار کسی کے کھانسنے کی آواز سکوت کی اس چادر کو درہم برہم کر دیتی تھی ورنہ ہر طرف لامتناہی سناٹا چھایا جاتا تھا جس میں جنگل سے ابھرنے والی جھینگروں اور مینڈکوں کی آوازوں کے سوا کچھ

نائی دے رہا تھا۔
طرح ورد اول خان کا بھی پہلا ہی تجربہ تھا لیکن وہ میرے
زیادہ سخت جان ثابت ہوا اور کمزوری نقاہت پر بھی
جلد ہی نیند کی آغوش میں پہنچ گیا مگر میری آنکھوں میں
نیند کا پتا نہیں تھا۔ میرا ذہن مسلسل نرالہ یا پھر رانی
الجھا ہوا تھا۔
طرح سگریٹ پھونکتے ہوئے رات بیت گئی۔ سرمئی
شفاف آسمان چمک رہا تھا۔ مشعل کا دور دور تک کوئی
نہیں تھا۔ ہر طرف زندگی اپنے اصلی اور فطری روپ
ہی تھی۔
بیٹ لیٹا ہوا آسمان کی طرف نگران تھا کہ اچانک مجھے
خفیف سی دھمک کا احساس ہوا۔ اس اجنبی ماحول
لئے وہ آواز تشویش کا باعث تھی اس لئے میں نے
پہلو بدلا اور سیدھا ہو کر میرے بدن میں گویا چیونٹیاں
کہ وہاں رانی موجود تھی۔
وقت اس کا چہرہ غصے سے تمتما رہا تھا اور نفرت کی نفرت
ہوئی آنکھیں میرے چہرے پر مرکوز تھیں۔
اٹھو" اور میرے ساتھ آؤ۔" اس نے مجھے سے کانپتی
آواز میں کہا۔
وقت اس کے تیوروں سے صاف ظاہر تھا کہ وہ مجھے
پہچان چکی تھی جس کا مطلب تھا کہ دن میں دونوں
پہلے مجھے نہ پہچاننے کی کامیاب ترین اداکاری کی تھی۔
ئی" میرے دل میں اس کی طرف سے جو اندیشے
جنے لگے تھے وہ بے بنیاد نہیں تھے۔ تجسس سر پر آ گیا تھا
وہ مجھے سے قاصر تھا کہ سب کے سامنے مجھ سے انجان
بھلا وہ رات کے سناٹے میں میرے پاس کیوں آئی تھی؟
یہ لے دیکھ لیا تھا کہ وہ خنجر سے مسلح تھی جب کہ میرے پاس کسی
ت کے لئے بڑے بور کا وہ بھرا ہوا پستول موجود تھا جو
نوکری مل جانے پر میرے حوالے کیا گیا تھا۔
سانے خاموشی سے اپنی جگہ چھوڑی اور رانی کے پیچھے ہو

اس وقت اول خان سمیت اس لشکر کے تقریباً سب ہی
با خبر سو رہے تھے مگر مجھے معلوم تھا کہ چند مسلح محافظ اس
کی پوری طرح چاق و چوبند اور اپنی جگہوں پر مستعد تھے جو
ذرا سی کھٹکے کے چشم زدن میں بیدار ہو سکتے تھے۔ اگر میں رانی
کو کوئی جالبازی کرنے کی کوشش کرتا تو وہی محافظ میرے
اس کے ساتھ دو بھی بن سکتے تھے۔
میرے لئے یہ بہت عجیب اور سنسنی خیز صورتحال تھی جس
رانی کے پاس تھی اور وہ مڑ کر میری طرف دیکھے بغیر
خاموشی اس طرف بڑھ رہی تھی جہاں میدان ختم ہوتے

کے بعد گھنا جنگل شروع ہو جاتا تھا۔
جنگل کے سرے پر درختوں کے سائے کی وجہ سے خاصی
تاریکی تھی جس میں سردار کے خیمے والے چھپر کھٹ کے انعکاس
کے باعث روشنائی کسی حد تک کام کر رہی تھی۔ رانی یہیں رک کر
مڑ کر کھڑی ہو گئی۔
"تم یہاں کیوں آئے ہو؟" میرے قریب پہنچنے پر اس نے
غراتی ہوئی سرگوشیانہ آواز میں سوال کیا۔
"نوکری کے لئے۔" میں نے پرسکون رہنے کی کوشش کرتے
ہوئے جواب دیا۔
"تم میرے جانو ماچھی کے قاتل ہو۔" اس کی آواز قہر و
غضب سے کانپ رہی تھی۔ "جس دن تم نے اسے مارا اسی روز تم
کوٹ منڈو کی طرف گئے تھے۔ اسی روز پیر سائیں کے حجرے کو
شہید کر دیا گیا۔ تم بدمعاش، قاتل اور گستاخ ہو۔ خدا کا ساتھ
دینے والوں کو ان کے انجام تک پہنچایا گیا۔ رانی پور میں
ہزاروں لوگوں نے حویلی کے پھاٹک پر جھولتی ہوئی جھلستی لاشیں
دیکھ کر حیرت بکڑی تھی مگر تم اب تک زندہ ہو۔"
اپنی شناخت کے معاملے میں بحث بے سود تھی اس لئے میں
نے سرد لہجے میں پوچھا "تم مجھے یہ سب کیوں سنا رہی ہو؟"
"یہ جتانے کے لئے کہ میں تمہیں اور تمہارے ارادوں کو
اچھی طرح سمجھتی ہوں۔ تم یقیناً کسی بری نیت سے یہاں آئے ہو
اور سردار کے گروہ کا ورثہ کر اس کے آدمیوں میں شامل ہونے میں
کامیاب ہو گئے ہو..."
"اگر ایسی بات تھی تو تم نے خیمے میں پہلی بار سامنا ہونے ہی سردار
رجب علی کو میرے بارے میں سب کچھ کیوں نہیں بتا دیا؟ یہاں
رات کے سناٹے میں مجھ سے ملنے کیوں آئی ہو؟" میں نے تلخ
لہجے میں پوچھا۔
"بتا دیتی تو اسی وقت تمہارے جسم پر گولیاں آ رہی ہوتیں۔"
اس کی آواز زہر میں ڈوبی ہوئی تھی "مگر میں احسان فراموش
نہیں ہوں۔ تم نے میرے جانو ماچھی کی آخری خواہش پوری کی
تھی۔ اس کی لاش پر مقرر انعام کی پروا نہ کرتے ہوئے لاش
میرے حوالے کی تھی جسے میں نے اپنے ہاتھوں سے دفن کیا تھا۔
اور تمہارے ان احسانات کے بوجھ تلے دبی ہوئی ہوں۔ ہم ڈاکو
لوگ کبھی بھی احسان فراموش نہیں ہوتے۔ آج میں تمہارے
احسانات کا حساب بے باق کرنے آئی ہوں۔"
اس کی گفتگو پر میں ہکا بکا رہ گیا۔ رانی جیسی گھٹیا اور ذلیل
قسم کی عورت سے مجھے اس اعلیٰ ظرفی کی ذرا بھی امید نہیں تھی
لیکن پھر مجھے تمہو کے الفاظ یاد آ گئے۔ اس نے وہی کچھ کہا تھا جو
رانی کہہ رہی تھی۔ وہ بیچارا اپنی حویلی کے پھاٹک پر مارا گیا تھا اور
میں رانی سے اپنے احسانات کی قیمت وصول کرنے کے لئے اس
گھنے جنگل میں زندہ تھا۔

"پھر تم مجھ سے کیا چاہتی ہو؟" میں نے چند ثانیوں کے بوجھل سکوت کے بعد اس سے پوچھا۔

"تم فوراً یہاں سے چلے جاؤ" اس کا لہجہ تحکمانہ تھا "میں تمہیں جان بچانے کا موقع دے رہی ہوں۔ یہ تمہارے احسانات کا بدلہ ہے۔ تم نہ گئے تو میں سردار رجب علی کو سب بتا دوں گی۔"

"مجھے کچھ پتا نہیں کہ ہم کہاں ہیں۔ پھر ہم سردار کی اجازت کے بغیر یہاں سے نہیں نکل سکتے۔ وہ ہمارا دشمن ہو جائے گا۔ اس کے آدمی ہماری بوٹیاں اڑا دیں گے۔ ہم ان ہی جنگلوں میں بھٹکتے ہوئے ان کا نشانہ بن جائیں گے۔"

"تم رضامندی ظاہر کرو' یہ سب میں سنبھال لوں گی۔ میں تمہیں اس جنگل سے نکال کر خوشنما راستے تک چھوڑ دوں گی۔ تم نے انکار کیا تو تم یہ موقع کھو دو گے۔"

میں خود بھی اس مہیب اور روح فرسا ماحول سے نکلنا چاہ رہا تھا۔ میرے لئے رانی کی وہ پیشکش عطیۂ خداوندی سے کم نہیں تھی لیکن اس وقت اپنا بھرم قائم رکھنا بھی ضروری تھا۔

"یہ سراسر زیادتی ہے' ہم بہت مشکل سے یہاں پہنچنے میں کامیاب ہوئے ہیں" میں نے احتجاج کیا۔

"مرنے کے لئے تیار ہو جاؤ۔ میں نے اپنا حساب برابر کر دیا ہے۔ صبح میں سردار کو سب کچھ بتا دوں گی۔"

"موت مجھے اتنی عزیز نہیں ہے" میں نے شکست خوردہ لہجے میں کہا "میں تمہاری تجویز قبول کرتا ہوں۔"

"مجھے معلوم تھا کہ تم مان لوگے" اس کی آواز میں طنز اور تحقیر کی عجیب سی آمیزش تھی۔

"یہاں تم کیا کر رہی ہو؟" میں نے اس سے پوچھا۔ اسی لمحے زناٹے کی تیز آواز کے ساتھ پورا میدان سرخ روشنی کے تیز انعکاس سے بھر گیا اور رانی بوکھلا کر دو قدموں کے سائے سے کھلے میدان میں نکل گئی۔

آسمان پر ایک گولا سرخ روشنی خارج کرتا ہوا تیزی سے اوپر ہی اوپر چلا جا رہا تھا۔ وہ میدان سے بہت دور مشرق کی جانب تھا لیکن اس کی روشنی نے پورا آسمان منور کر دیا تھا۔

"حملہ۔ پولیس آ رہی ہے" رانی کے منہ سے سرسراتی ہوئی آواز نکلی اور وہ تیزی کے ساتھ سردار کے خیمے کی طرف دوڑتی چلی گئی۔ شب بیدار محافظوں نے سیٹیاں بجانا شروع کر دیں اور دیکھتے ہی دیکھتے وہاں ہر طرف بیداری کی لہر دوڑ گئی۔

روشنی کا سرخ گولا شاید ان لوگوں کی کسی نگران چوکی سے سگنل کے طور پر چلایا گیا تھا۔

اس سگنل کے دو ہی جواب ہو سکتے تھے۔ مقابلے کی تیاری یا کوچ!

مجھے دیکھنا تھا کہ سردار رجب علی اس نازک مرحلے پر کیا فیصلہ کرتا ہے۔

سرخ روشنی والا گولا فضا میں انتہائی بلندی پر پہنچ کر راکھ میں معدوم ہو گیا لیکن اس کی پھیلائی ہوئی روشنی فضا میں کچھ دیر تک قائم تھی۔

میدان میں سوئے ہوئے تمام ڈاکو نیند سے بیدار ہو چکے تھے۔ وہ اپنی مرضی سے نہ سو سکتے تھے' نہ جاگ سکتے تھے۔ بے پناہ دولت ہونے کے باوجود ان کا ہر فعل ان حالات کے تابع تھا جن پر ان کے لہو کے پیاسوں کی گرفت تھی۔ موت ان کے چاروں طرف دبے قدموں سرسراتی پھرتی تھی۔ جس لمحے بھی وہ ذرا سی غفلت کے مرتکب ہوتے' اسی لمحے موت اپنے پنجے پھیلا کر پوری قوت سے ان پر ٹوٹ پڑتی۔

ان میں سے کسی کو ان کے بارے میں زیادہ جاننے کا موقع ملا تھا۔ شوق' انتقام یا کسی مجبوری کے تحت وہ ڈاکو بن گئے تھے۔ یہ راستہ انہوں نے اپنی مرضی سے اختیار کیا تھا۔ ایک بار ڈاکو بن جانے کے بعد کوئی جنگل میں کسی درخت کی چوٹی پر نہیں جا بیٹھتا۔ قانون سے اپنی بغاوت کا اظہار کرنے کے لئے پہلا جرم کرتا ہے جو عموماً سنگین ہوتا ہے اور جن کا پہلا جرم معمولی نوعیت کا ہو' اپنے ساتھیوں میں شہرت کے لئے جلد ہی کوئی بڑی واردات کوئی بڑا جرم کر گزرتے ہیں۔ اس طرح قانون سے ان کا رشتہ فوری طور پر کٹ جاتا ہے۔ وہ قانون کے دشمن ہوتے ہیں اور قانون ان کا دشمن بن جاتا ہے۔

مجبوری اور محرومی کی ایک عامیانہ سی زندگی کے مقابلے میں اس پیشے کے ابتدائی تجربات بہت سنسنی خیز ہوتے ہیں۔ راتوں رات مال و دولت جو چاہتے ہیں' حاصل کر لیتے ہیں۔ جنہیں پہلے کوئی گھاس نہیں ڈالتا' بعد میں ان کے ناموں سے بڑے بڑے لرزنے لگتے ہیں۔ لیکن غرور' خوشی اور اپنی وحشیانہ بالادستی کی امنگ ان کی زندگی میں برقرار نہیں رہتی۔

جلد یا بدیر ہر ڈاکو کی زندگی میں یہ مرحلہ آتا ہے کہ وہ سوچنے پر مجبور ہو جاتا ہے۔ وہ ہر شخص کو ہلاک کرنے پر قادر ہے لیکن اپنے ایک دو بدترین دشمنوں کو مار لینے کے بعد اس کے وجود میں لہو کی پیاس سرد پڑ جاتی ہے۔ کوئی بھی انسان اور پاگل درندے کی طرح محض خون بہا کر تسکین حاصل نہیں کر سکتا۔ ان کے پاس مال ہوتا ہے لیکن بستیوں سے دور ویران جنگلوں اور پہاڑوں میں اس پیسے کا کوئی مصرف نہیں ہوتا۔ انہیں اپنے گھروں کی یاد ستاتی ہے جہاں وہ اس سے زیادہ بااختیار ہوتے ہوئے بھی آسودہ رہتے تھے۔ اپنے لوٹے ہوئے مال سے وہ ذہنی سکون اور چین نہیں خرید سکتے۔ ان کے شعور اور لاشعور پر ہر وقت قانون کی دہشت سوار رہتی ہے۔

قانون جو ہر مہذب معاشرے کی زینت ہوتا ہے۔ جس کے بے حساب پامالی بھی کبھی اس کی سربلندی پر اثر انداز نہیں ہوتی۔ قانون وہ آہنی دیوار ہوتی ہے جس سے سر ٹکرانے والا

بی لہولہان ہو جاتے ہیں۔ ڈاکو جب اپنے گھر لوٹتے
یں سوچتا ہے تو اسے اپنے سنگین جرائم یاد آتے ہیں۔
کے قدموں کی زنجیر بن جاتی ہیں۔ جب اس نے کبھی
نہیں کیا تو قانون کیوں اسے معاف کرے گا؟
ں کی زندگی میں اکتاہٹ کا وہ موڑ بہت نازک اور
رتا ہے۔ وہ اپنی گناہ آلود زندگی سے تائب ہو کر اپنے
کے انبوہ میں شامل ہونا چاہتے ہیں۔ ان کے دل شہر
جانے کے لئے مچلتے ہیں۔ وہ اپنی یکساں اور بے رنگ
اکتا چکے ہوتے ہیں لیکن اپنی کشتیاں وہ خود جلا چکے
۔ یہیں وہ خود پر مظلومیت کا خول منڈھنا شروع کر دیتے
م معافیاں طلب کرتے ہیں۔
ے اور عام معافی کی طلب ایسے لوگوں کی ٹولی ہوئی
کاندہی کر سکتا ہے۔ ہر شخص یہ سمجھتا ہے کہ مہذب
میں واپسی کی خواہش ظاہر کر کے وہ کوئی انوکھا اور
امہ سرانجام دے رہا ہے لیکن درحقیقت یہ ایک
ہوتا ہے جو بگڑے ہوئے معاشروں میں صدیوں سے
دہرایا جاتا ہے۔
ہ مراحل پر چور، ڈاکو، لٹیرے اور اغوا کرنے والے
ہر ذرائع سے قانون کے محافظوں کی کردار کشی کرتے ہیں۔
خاک، راشی اور بزدل ہونا ثابت کرتے ہیں۔ ان کا
ا ہوتا ہے کہ اپنی مظلومیت کے افسانوں اور
محافظوں کی لرزہ بر اندام کر دینے والی سازشوں کے
لئے عامہ ان کے حق میں استوار ہو سکے۔ رائے عامہ
لانے کے لئے وہ اپنی کمین گاہوں اور گزر گاہوں کے
ہی بسنے والے غربا پر اپنی فیاضیوں کی برسات کرنے لگتے
بھی مجبور اور انتخابی کے لئے رہی وار کرنے کا رخت
۔ منظم اور بھرپور کارروائی کے سامنے دل شکستہ ڈاکو
تک نہیں ٹھہرتے اور تھوڑے سے کشت و خون کے بعد
گرد امان ہو جاتا ہے۔
دار رجب علی کے خیمے سے کوچ کا فرمان جاری ہوتے ہی
کا میدان صاف ہونے لگا۔ چادریں سمیٹ لی گئیں۔
ٹھولداریاں گرا دی گئیں۔ وزنی سامان جیپوں میں بار
یا۔ ایک جیپ میں صرف عورتیں تھیں۔ دوسری جیپ
جنہوں نے والے تینوں مغویوں کے ساتھ سردار خود موجود

"خبردار کانوں اور ناک! " سردار کی آواز بلند ہوتے ہی
اکھڑنا چھا گیا "تم تینوں پیچھے جا کر پولیس پارٹی کو گھیر کر
آؤ کھولو۔ ایک رائفل اور وہ سب مشین گنوں کے
کالا سفر میں میگزین لے جانا ہوگا۔ ان کے وہ چار
سے گئے تو وہ تیزی سے پسپا ہو جائیں گے۔ مرنے

والوں کو ان کے یہاں باعزت تدفین کے سوا کچھ نہیں ملتا۔ انہیں کھدیڑ کر جنگل سے باہر نکال دو۔ اگر تم ان کی بھاری نفری کے پیر اکھاڑنے میں کامیاب نہ ہوسکو تو دریا کا کنارا پکڑ لینا۔ دولت پور کے مقام پر ہم دریا عبور کریں گے۔ تم بھان اور بہرائچ کے درمیانی علاقے میں آسانی کے ساتھ ہم سے مل جاؤ گے۔ ہم گھنے جنگل میں نکل کر زیادہ تیزی سے بڑھیں گے تاکہ پیچھے سے آنے والوں سے مقابلہ کرنا ہی پڑ جائے تو ہم کوئی نقصان اٹھائے بغیر انہیں انہی کے خون میں غسل دے سکیں..... مجھے امید ہے کہ میرے تین سو سپاہی توقع نہیں ٹوٹنے دیں گے۔ سائیں سرکار کی دعائیں قدم قدم پر ان کا ساتھ دیں گی۔ ان جنگلوں اور پہاڑوں میں وہی ہمارا سچا مددگار ہے۔"

میرا خیال تھا کہ سوتے سے بیدار ہونے والوں کے کوچ میں بد نظمی اور افراتفری دیکھنے میں آئے گی لیکن ان کی سبک رفتار تبدیلیوں سے ایسا محسوس ہوا جیسے وہ رات گئے کوچ کی تیاری کا پروگرام بنا کر ہی سوئے تھے۔

اچانک رانی کسبن سے جھلکتی ہوئی ہمارے پاس آنکلی اور اس نے بڑی زہریلی سرگوشیانہ آواز میں بولی "ہم دس دن سے یہاں پڑاؤ کئے ہوئے تھے لیکن تمہارے قدم آتے ہی کوچ کرنے کی نوبت آگئی۔ یہ سفر تمہارے لئے ایک امتحان ثابت ہوگا۔ تم نے کسی بھی کوئی مشتبہ حرکت کی تو میں تمہیں گولی مار دوں گی۔"

"یہاں سے ہماری روانگی کا کیا بنے گا؟" میں نے دھیمی آواز میں سوال کیا۔ افضل خان اس وقت مجھ سے دور تھا۔

"اگلے پڑاؤ تک اسے بھول جاؤ۔ اس وقت تک حالات جوں کے توں رہیں گے۔ سردار اس نئی افتاد پر برہم ہے۔ میں اسے تم دونوں کے بارے میں بتا کر اور پریشان نہیں کروں گی۔"

وہ عجلت میں تھی اس لئے آگے بڑھ گئی۔ اس کے کندھے پر بڑے میگزین والی جلکی کلاشنکوف جھول رہی تھی۔

جیپوں کے انجن بیدار ہوئے اور تین مختلف مقامات سے وہ لدی پھندی گاڑیاں جنگل میں داخل ہوگئیں۔ ڈرائیوروں نے گاڑیاں گھما پھرا کر گھنے درختوں کے درمیان بمشکل راستہ بنایا تھا۔ پیدل بڑھنے والوں نے زمین پر جوتے رگڑ کر ٹائروں کے نشان مٹا دیئے تاکہ بعد میں آنے والوں کو ہمارے فرار کی سمت کے بارے میں کچھ معلوم نہ ہوسکے۔

سردار رجب علی کے تین سو سپاہی ڈٹے رہے۔ آسمان پر پھیلی ہوئی سرخ روشنی کافی حد تک معدوم ہوچکی تھی۔ گر میں نے ان تینوں جیپوں کو مخالف سمت میں بڑھتے دیکھ لیا۔ ان کے کندھوں سے میگزین کے وزنی تھیلے جھول رہے تھے اور میرا اندازہ تھا کہ وہ پولیس والوں کو نقصان پہنچانے میں ناکام نہیں رہیں گے۔

کھلی ہوئی آنکھوں کے ساتھ اس گھنے جنگل میں پیدل چلتے ہوئے اندازہ ہوا کہ وہ کیسا پُرخطر راستہ تھا۔ کہیں کہیں زمین کیچڑیلی تھی تو کہیں دلدلی۔

ہمارے کوچ نے پرندوں کو ایک مرتبہ پھر پریشان کر دیا۔ گاڑیاں پارکنگ لائٹس کی دھیمی روشنی میں سفر کر رہی تھیں لیکن ان کے انجنوں کا شور دور تک گونج رہا تھا۔ سامنے سے خارج ہونے والے دھوئیں کی تیز بو نے پیدل چلنے والوں کے لئے مشکل پیدا کی ہوئی تھی مگر وہاں سب صم بکم تھے۔ کسی کو کوئی شکوہ نہیں تھا۔ سب جانتے تھے کہ اس پُرخطر سفر میں سردار رجب علی نے وہی راہ اختیار کی تھی جو ان کے حق میں بہترین اور محفوظ ترین تھی۔ اگر وہ لوگ بیرونی پولیس کی مسلح اور بھاری نفری کا استقبال کرنے کی ٹھان لیتے تو دونوں فریقوں کا اس قدر لہو بہتا کہ اس علاقے کی بھوری مٹیوں کے لئے خونی دلدل میں تبدیل ہو جاتی اور مردار خور پرندوں اور جانوروں کے لئے مہینوں کا راشن فراہم ہو جاتا۔ ایسے خون ریز اور دہشت ناک مقابلوں میں یہ بھی نہیں ہوتا کہ لوگ کھلے میدان میں ہی مارے جائیں اور فائربندی ہونے پر امدادی اور تفتیشی جماعتیں تمام لاشوں اور زخمیوں کو اٹھا لے جائیں۔

بہت سے لوگ زخم کھا کر وہیں ڈھیر ہونے کے بجائے دشوار گزار اور خفیہ ٹھکانوں کی طرف بھاگ جاتے ہیں اور جھاڑیوں میں منہ چھپا کر موت و بارود کی برسات ختم ہونے کا انتظار کرتے ہیں۔ اس طویل انتظار میں ان کے زخموں سے اتنا لہو بہہ چکا ہوتا ہے کہ ان میں اپنی جگہ سے جنبش کی سکت بھی نہیں رہتی اور فتح کار ان کی حسرت زدہ نگاہوں کے سامنے گدھ منڈلانے لگتے ہیں جن کی مسرت آمیز چیخوں سے لگتا ہے کہ انہوں نے اس خطۂ زمین پر اجل کے فرشتے کے قدموں کی چاپ سن لی ہے۔

وہ مایوسی، بے بسی، بے کسی اور حیرت کے عالم میں مر جاتے ہیں۔ ان بے جان لاشوں پر پرندے جھپٹتے ہیں، درندے دانت تیز کرتے ہیں اور حشرات الارض ان کی ہڈیوں تک کو کھا کر اس کا ایک ایک ریشہ نگل جاتے ہیں۔

ان میں سے بیشتر افراد ان سنگین حقائق کا ہولناک تجربہ رکھتے تھے۔ وہ اپنے بہت سے بدنصیب ساتھیوں کی لاشیں دیکھ چکے تھے۔ بہت سے مُردوں کی ہڈیاں دریافت کر چکے تھے اور یہ بھی جانتے تھے کہ اگر ان کی کوئی کسی دردناک انجام سے بچ جانے میں کامیاب ہو بھی جائے تو یہ کامیابی انہیں بہت مہنگی پڑتی ہے۔ ان کے حریف اپنا کوئی جانی نقصان نہ ہونے تک انہی کا مقابلہ کرتے ہیں لیکن اپنا کوئی آدمی گنوانے ہی پر پوری قوت سے حملہ آور ہوتے ہیں۔ ایسے لمحات میں وہ تحفظ کے علاوہ اپنے ساتھی کے خون کے انتقام کا جذبہ بھی

ہا ہے اور وہ عموماً انہیں بھاری جانی نقصان اٹھا کر گھنے
میں فرار ہونے پر مجبور کر دیتے ہیں۔
ہا شکست کے بعد دونوں صورتوں میں ہی فرار ہونا تھا تو بہتر
ردوردی والوں کے ہاتھ سے کوئی نقصان اٹھائے بغیر اپنی
زت اور وسعد کے ساتھ راہ بدل لی جائے۔ سردار رجب
اس فیصلے میں اس کے تجربے اور ذہانت کی جھلک تھی۔ وہ
ہا تجربہ اور تو نمبردار لوگوں کی طرح جوش اور بہادری کے
پچے آدمیوں کی گردن کٹوانے کا سرے سے قائل ہی نہیں
اس کے گروہ کے لوگ کوچ کرتے ہوئے بار بار ان باتوں
کر رہے تھے۔

فے اور تاریک جنگل میں اس کوچ نے ایک پُراسرار سی
پیدا کر دی تھی۔ پارکنگ لائٹس کی آسیبی روشنیاں اس
ندھیرے میں بہت تیز محسوس ہو رہی تھیں۔ پھر نجانے
سے بڑے اور طاقتور انجنوں کا دھیما دھیما شور سنائی دیا اور
دیکھتے ہی دیکھتے گھنے درختوں کے درمیان سے اونچی آہنی
والے تین بڑے بڑے ٹرک نمودار ہو کر اس پیدل اور
سواروں میں شامل ہو گئے۔

جاد بیاہی مائل وہ تینوں ٹرک یکساں ساخت کے تھے۔
ہ غنی حصے ترپالوں سے چھپے ہوئے تھے۔ ناہموار اور کچے
ل پر ان کی کمانیوں سے پیدا ہونے والی آوازوں سے
اندازہ ہوتا تھا کہ ان پر ان کی گنجائش سے زیادہ وزن لدا ہوا تھا
ر وہ اسلحہ کے سوا اور کچھ نہیں ہو سکتا تھا۔

جو کچھ ہو رہا تھا وہ کسی بدنظمی یا افراتفری کے بغیر نہایت
طریقے پر ہو رہا تھا۔ ٹرکوں کے نمودار ہونے پر کوئی بھی نہیں
تھا۔ جیسے انہیں پہلے سے اپنے کارواں کے اس مشینی حصے
رہ علم رہا ہو۔

اس وقت تک ہم دونوں ساتھ تھے۔ ہمارے لئے
پکھ انجانی تھا۔ لیکن ہم ان کے لئے یا کم از کم دانی کے لئے
انجان نہیں رہے تھے۔ جانو ماچھی کی اس چالاک مگر نادان سال
نے مجھے پہچان کر میرے سر پر بدترین خطرے کی تلوار لٹکا دی
تھی۔ لیکن یہ تھا کہ اسے اپنے مرنے ہوئے شوہر کے ساتھ
آخری سلوک اچھی طرح یاد تھا اور وہ اس کے صلے میں مجھے
موقع دینے کے لئے تیار تھی۔

ہم دونوں وعدہ دانستہ سست رفتاری سے چل رہے تھے۔
غیر محسوس طریقے پر ہم سے آگے نکلتے رہے اور آخر کار ہم
سب سے پیچھے رہ گئے۔ اس مرحلے پر ہم نے اپنی رفتار تیز کر دی
درمیانی فاصلہ بڑھائے بغیر ہم اس جلوس کے پیچھے چلتے
رہے۔

"ہم سب سے پیچھے رہنے میں کامیاب ہو گئے ہیں۔" اول
نے سرگوشیانہ لہجے میں کہا۔ "دائیں بائیں کھسک کر ہم بڑی
آسانی کے ساتھ اس ٹکڑی سے الگ ہو سکتے ہیں۔"

"اس خوش فہمی میں نہ رہنا۔" میں نے قدرے سخت اور خشک لہجے میں کہا۔ "مجھے پورا یقین ہے کہ اندھیرے کے باوجود ہماری کڑی نگرانی کی جا رہی ہو گی۔ وہ لوگ غافل نہیں ہوں گے کہ اس وقت ہم سب سے پیچھے نکل رہے ہیں۔"

"دانی سے خطرہ ہو سکتا ہے لیکن میرا خیال ہے کہ وہ اس وقت کافی آگے نکل ہوئی ہے۔"

"دانی کو ہم پر نظر رکھنے کی قطعی ضرورت نہیں ہے۔ وہ تو خود مجھ سے کہہ چکی ہے کہ ہم پہلی فرصت میں یہاں سے نکل جائیں ورنہ وہ میرا بھانڈا پھوڑ دے گی۔ سردار سازشیوں کے ساتھ ادنیٰ بھی رعایت نہیں کرتا۔"

"یہ کب کہا اس نے؟" اول خان نے اضطراری طور پر سوال کیا۔ میرا انکشاف سن کر وہ ہکا بکا رہ گیا تھا۔ بھاگ دوڑ میں مجھے موقع ہی نہیں مل سکا تھا کہ اسے اپنی اور دانی کی گفتگو سے آگاہ کرتا۔

"جب آسمان میں روشنی کا گولا پھٹا تو ہم دونوں کے سامنے میں مجھے یہی بتا رہی تھی کہ وہ پہلی ہی نظر میں مجھے پہچان گئی تھی اور اب ایک لمحے کے لئے بھی مجھے یہاں نہیں دیکھنا چاہتی۔"

"پہچان لیا تھا تو پھر خاموش کیوں رہی؟" اول خان کی آواز سے بے اختیاری جھلک رہی تھی۔

جواب میں مجھے اختصار کے ساتھ پوری گفتگو دہرانا پڑی جو خاصی سنسنی خیز تھی۔

"وہ تمہیں پہچان کر بھی جھوٹ دینے پر آمادہ ہے تو پھر تمہیں نگرانی کا کیا خوف ہے؟"

"یہ نہ بھولو کہ سردار رجب علی کے گروہ میں آج ہمارا پہلا دن ہے۔"

"اس وقت انہیں اپنی سلامتی کی فکر پڑی ہوئی ہے۔ وہ ہمیں بھول گئے ہوں گے۔"

"یہ تمہاری خوش فہمی ہے۔ تم نے دیکھا نہیں کہ کوچ کے وقت کسی کو کام بانٹنے کی ضرورت نہیں پڑی تھی۔ گروہ کے سب لوگ مشینی روبوٹوں کی طرح خود بخود کام سے لگ گئے تھے۔ ایسے نظم و ضبط کے ساتھ انتظامیہ سے ٹکر لینے والے عقل سے کورے نہیں ہو سکتے۔ سردار رجب علی یہ بھی سوچ سکتا ہے کہ ہم پولیس کے آدمی ہیں۔ انہوں نے ہمیں گروہ میں شامل کرانے کے بعد دھاوا بولا ہے۔ باہر سے پولیس چلی آ رہی ہے۔ اگر اس اندھیرے جنگل میں اندر کے ایک دو آدمی بھی ان پر اعتبار اٹھا لیں تو یہ کسی طرح مکمل تباہی سے نہیں بچ سکیں گے۔ نہیں اول خان، وہ ہمیں کھلی چھوٹ نہیں دے سکتے۔"

"پھر بھی کوشش کر لینے میں کیا حرج ہے؟" اس نے نیم دلی سے اصرار کیا۔

"ایسی کوئی بھی کوشش براہ راست خودکشی کے برابر ہوگی۔ وہ سب چوکنا بلکہ اعصاب زدہ ہیں۔ ان کی نظروں میں انسانی زندگی کی کوئی وقعت نہیں۔ وہ ہمیں پکڑنے اور قیدی بنانے کے بجائے للکارے بغیر گولیوں سے چھلنی کردیں گے اور بفرض محال ہم جنگل میں روپوش ہونے میں کامیاب ہو بھی گئے تو اس گھور اندھیرے میں کہاں جائیں گے؟ ہمیں کچھ نہیں معلوم کہ اس وقت ہم کہاں ہیں اور کس طرف چل کر سڑک تک پہنچ سکتے ہیں؟

"سردار رجب علی نے دولت پور کے مقام پر دریا عبور کرنے کا ذکر کیا تھا۔ اس نے پیچھے رہ جانے والے تینوں آدمیوں کو بھان اور ہوی کے درمیان آملنے کی ہدایت کی تھی۔" اول خان پُرخیال لہجے میں کہنے لگا "میرا خیال ہے کہ اس وقت ہم دریائے سندھ کے دائیں کنارے پر سکرنڈ اور نواب شاہ وغیرہ کے ساتھ شمال مغرب کی جانب سفر کررہے ہیں۔ ورنہ بھان اور ہوی تک پہنچنے کے لئے دریا عبور کرنے کا ذکر نہ کیا جاتا....."

میں نے اس کی بات درمیان سے کاٹ دی "یہ تمہاری اندھیری رات اور سر پر گھنے درختوں کا سایہ ہے۔ تم اتنے وثوق سے کچھ بھی نہیں کہہ سکتے۔ یہ بھی تو ہوسکتا ہے کہ ہم اس وقت شمال سے جنوب کی طرف سفر کررہے ہوں۔ ایسی صورت میں بائیں طرف چل کر کسی سڑک یا آبادی تک پہنچنے کے بجائے ہم مزید گھنے اور خطرناک جنگلات میں بھٹک سکتے ہیں۔ یہ بھی ہوسکتا ہے کہ بھٹکنے اور ان اجنبی جنگلات کی ناقابل بیان صعوبتیں برداشت کرنے کے بعد ہم دوبارہ انہی کے چنگل میں پھنس جائیں یا اسی علاقے میں سرگرم ڈاکوؤں کے کسی اور گروہ کے ہتھے چڑھ جائیں۔"

"ہونے کو تو کچھ بھی ہوسکتا ہے۔" وہ بڑبڑایا "کچھ کئے بغیر ہم انہی کے ساتھ جنگلوں کی خاک چھانتے رہیں گے۔"

"تو تم یہاں آئے کس لئے تھے؟ ابھی تو ہمیں آئے چوبیں گھنٹے بھی نہیں گزرے۔"

"ہمارے یہ چوبیں گھنٹے، چوبیس دنوں کی تپسیا پر بھاری ہیں۔ میری الگ بات ہے۔ تم تو خود بھی اس جنجال سے نکلنا چاہ رہے تھے۔ ان کے ساتھ رہ کر تو ہم کچھ بھی نہیں کرسکیں گے۔ چند دن اور یہی شب و روز رہے تو نفسیاتی طور پر ہم بھی خود کو ڈاکو سمجھنے لگیں گے۔"

"نکلنے کے لئے یہ وقت مناسب نہیں ہے۔" میں نے لمحہ بھر کے سکوت کے بعد کہا "یہ صحیح ہے کہ ان لوگوں کے ساتھ مزید وقت گزار کر ہم اپنی معلومات میں کوئی قابل قدر اضافہ نہیں کرسکیں گے لیکن ہمیں تحمل کے ساتھ ایسے مناسب موقع کا انتظار کرنا ہوگا جب رانی ہمیں اپنی حفاظت میں یہاں سے نکالنے کا بندوبست کرسکے۔"

کچھ دیر تک ہم دونوں ہی خاموشی کے ساتھ پیدل چلتے رہے۔ ہمارے اردگرد، ہر طرف تناور درخت بکھرے ہوئے

تھے۔ مجھے حیرت ہو رہی تھی کہ جیپوں اور ٹرکوں کے ڈرائیور اس دشوار گزار جنگل میں اپنا راستہ کس طرح بنا رہے تھے۔ وہ جھاڑیوں، خودرو پودوں اور کمزور درختوں کو روندتے ہوئے آگے بڑھ رہے تھے۔ ٹرکوں کے آہنی کیبن، درختوں کے نیچے جھکی ہوئی شاخوں کو بے دردی سے توڑ رہے تھے۔ وزنی شاخیں چرچراہٹ کے ساتھ زمین پر گر کر رکاوٹ پیدا کررہی تھیں۔ پیدل چلنے والے خود کو ان سرسبز اور وزنی شاخوں کی زد سے بچانے کے بعد پھرتی کے ساتھ انہیں ایک طرف گھسیٹ لیتے تھے تاکہ پیچھے آنے والی گاڑیاں بغیر کسی رکاوٹ کے آگے بڑھتی رہیں۔

"یہ ڈاکو ایک طرف تو بہادری، خودداری اور مردانگی کے دعوے دار ہیں لیکن دوسری طرف ان کا رویہ بہت نرم بلکہ لجلجانہ ہے۔ یہ بات میری سمجھ میں نہیں آئی۔" اول خان بولا۔

"مجھے تو ان کے کسی رویے میں ابھی تک نرمی کی کوئی جھلک نظر نہیں آئی۔"

"یہ سب بڑے سفاک سورما ہیں۔ اپنے گھربار اور رشتے داروں کو چھوڑ کر ان جنگلوں کی خاک چھان رہے ہیں لیکن سردار رجب علی اور اس کے حرم کو انہوں نے مقدر سمجھ کر قبول کیا ہوا ہے۔ کیا ان لوگوں کو ہر گھڑی اپنے بیوی بچوں یا ماں باپ کا خیال نہیں آتا ہوگا؟"

"سردار رجب علی نے طاقت، تجربے اور ذہانت کے بل پر خود کو منوایا ہوا ہے۔ اس کی گفتگو پُراثر اور سحرانگیز ہوتی ہے۔ اسی کی ذات نے ان سب کو یہ حوصلہ دیا ہے کہ وہ جنگل میں صف آرا ہو کر قانون سے لڑسکیں۔ اسی لئے اسے ساری رعایتیں بھی استعمال کرنے کا حق ہے۔ ان میں ذہانت کی ذرا سی بھی چنگاری ہوتی تو ان میں سے ہر ایک رجب علی کی جگہ لینے کے لئے بے قرار ہوتا اور یہ ... میں ہی لڑلڑ کے لہولہان ہو جاتے۔ مجھ سے پوچھو تو اس ساری بھیڑ میں فقط رجب علی ہی ڈاکو کہلانے کا مستحق ہے۔ باقی سب لوگ اس کے حواری ہیں۔"

"اس کے حکم پر وہ تینوں آدمی کوئی چوں و چرا کئے بغیر پیچھے رہ گئے۔ حالانکہ انہیں اچھی طرح اندازہ ہوگا کہ پولیس کی بھاری جمعیت کے مقابلے میں ان کی جانوں کو شدید خطرات لاحق ہوں گے۔"

اس کے یاد دلانے پر میں چونک پڑا "لیکن وہ لوگ ابھی تک خاموش ہیں۔"

"ایسے گھنے اور بھیانک جنگلات میں لڑنا بڑے دل گردے کا کام ہے۔ حریف کے زد پر آجانے کا پورا یقین ہونے سے پہلے کوئی بھی فریق فائر کھولنے کی حماقت نہیں کرے گا کیونکہ پہل کرکے چلانے والا دراصل اپنے حریف کو اپنی مضبوط پوزیشن سے آگاہ کرتا ہے اور پوزیشن وہی مضبوط ہوتی ہے جو دشمن کے فائر سے

اس وقت کسی فوجی کی طرح تقریر کر رہے ہو۔ کیا تم
نے اس بیان پر قائم ہو کہ تمہیں اسپیشل ٹاسک فورس
کوئی علم نہیں ہے؟"
مجھ پیدائشی فوجی ہوتا ہے یا ہر فوجی پیدائشی جنگجو ہوتا
لئے دونوں کی زبان ایک ہی ہوتی ہے۔ تم کو اب تک
جانا چاہئے کہ میری فورس کا فوج سے کوئی تعلق نہیں۔

بھی اس قدر بھاری نقل و حرکت کی پرشور آوازیں
ں پھیل رہی تھیں جس سے اندازہ ہوتا تھا کہ وہ لوگ
غیرہ سے بہت دور تھے یا پھر انہیں پورا یقین تھا کہ
مسلح دستوں کے علاوہ کوئی اور ان کی عمل داری میں
ڈالنے کی ہمت نہیں کر سکے گا۔
ات کے قریب میں نے قلندر سے رینجرز کے گشت اور
جو کہانی سنی تھی اس سے کچھ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے
دود اور عمل داری کے بارے میں پولیس اور ڈاکوؤں
ان کوئی خاموش اور ان کہا سمجھوتا ہو چکا تھا۔ شاہراہ
تحویل یا حفاظت میں تھی۔ جنگلوں سے باہر پولیس کا
در گھنے جنگلات میں ڈاکوؤں کو پوری پوری آزادیاں

آزادیوں کا شاہکار وہ تین بڑے اور وزنی ٹرک تھے جو
بل کی غراتی ہوئی ناہموار گونج میں سردار رجب علی کے
ساتھ چل رہے تھے۔ ان ٹرکوں کے بارے میں مجھے
تھا کہ ان میں راشن، اسلحے اور دیگر ضروریات کے
اور نہیں تھا۔ وہ ٹرک کچی کاچڑوں سے ان جنگلوں میں
سے گئے تھے بلکہ اپنی اپنی منازل سے مال و اسباب لاد
فاصلے طے کرتے ہوئے وہاں پہنچے تھے اور یہ بھی لازی
وہ خالی ہونے کے بعد نیا لوڈ لینے کے لئے جنگلات سے
اور پھر واپس آتے ہوں گے۔ کسی بھی ذی شعور شخص
یہ ماننا ممکن نہیں تھا کہ اس طویل نقل و حرکت میں وہ
لیا کسی اور ادارے کی نظروں میں نہیں آتے ہوں
سامنے جو کچھ تھا وہ ایک منظم سازش کا مظہر تھا۔
ان کے بعض اہم ذمے داروں کی چشم پوشی کے بغیر ان
کی ڈاکو ہرگز نہیں پنپ سکتے تھے۔ ان کے پاس پیسہ تھا۔
بے راشن، اسلحہ، بارود، میگزین اور ادویات وغیرہ کی
راہی تھی اور ہوس ناک عزائم رکھنے والے راشی اہلکار
کی تلاش میں معاشرے کی ہر گندی نالی کو اپنے
مانگ کی پوری قوت سے سونگھتے پھرتے ہیں۔ وہ ڈاکوؤں
کی سہارے لے کر نہ صرف ان کے گھیرے اور راستے
نرتے بلکہ وقت ضرورت شاید انہیں تحفظ بھی فراہم

کرتے تھے۔ دیکھا جائے تو علاقے کے ڈاکوؤں کو تحفظ فراہم کرنا
ایسے بے ایمان اہل کاروں کی مجبوری بھی تھی۔ ان کے علاقے
میں ڈاکو مارے یا پکڑے جاتے یا ان کا کوئی ٹرک گرفت میں آجاتا
تو افسران بالا ان سے ڈاکوؤں کی پرورش کے بارے میں باز پرس
کر سکتے تھے کہ تھانے کا ریکارڈ بے داغ ہونے کے باوجود وہاں
یک بیک ڈاکو کہاں سے اگ آئے؟ ان بے ایمانوں کی مجبوری
قابل فہم تھی اور یہ باور کرنا دشوار نہیں تھا کہ اپنی چمڑی بچانے
اور سروس ریکارڈ صاف ستھرا رکھنے کے لئے بھی بے ایمان افسر
اپنے علاقے میں کوئی آپریشن کامیاب نہیں ہونے دیتا تھا۔ ضلع،
ڈویژن یا صوبے کی سطح سے آنے والی جماعتوں کے بارے میں
بھی ڈاکوؤں کو پیشگی اطلاع دے دی جاتی تھی تاکہ آنے والے
افسران جنگلات وغیرہ کو خلا بھی اسی قدر صاف ستھرا پائیں جتنا
وہ ریکارڈ میں دکھائے جاتے تھے۔
کاغذ پر راوی چین ہی چین لکھ رہا تھا اور دھرتی پر نہ جانے
کتنے رجب علی پل رہے تھے۔
یہ سب باہر سے در آمد کئے گئے تھے نہ پہیلی تخریب کار
تھے۔ ان کی شناخت ان کی اپنی سرزمین تھی۔ یہ سب پاکستانی تھے
ان کی صفوں میں باہر سے چند دہشت گرد اور تخریب کار آ ملے
ہوں تو اور بات ہے ورنہ اپنی ہیئت اور ترکیب میں یہ مقامی ہی
تھے اور ملا سرکار انہیں اپنے مذموم مقاصد کی راہ پر دھکیل رہا
تھا۔ ملا سرکار ایک فرد واحد تھا۔ وہ ٹی سے بھاری مقدار میں
اسلحہ حاصل کرنے میں ناکام ہو کر آڈنیٹ کے ملک کی سفارش پر
جی لاڈیڈ سے براہ راست بھاری مقدار میں مہلک اسلحہ حاصل
کر سکتا تھا لیکن اسے چلانا اس کے بس سے باہر تھا۔ اس اسلحے
کے ماہرانہ استعمال کے لئے اسے ان گھنے جنگلات میں لشکر کے
لشکر مل سکتے تھے۔ اس نے پیری کے تقدس کی آڑ میں ان سب کو
اپنا مرید بنا کر ان پر بالادستی حاصل کی ہوئی تھی۔ اس طرح تمام
ناداروں، محروموں اور مظلوموں کے سہارے ایک غیر ملکی جاسوس بلکہ
دہشت گرد پورے خطے میں تباہی و بربادی کی آگ پھیلانے میں
کامیاب ہوتا ہوا نظر آرہا تھا۔
"پھیل جاؤ!" اچانک انجنوں کے شور پر حاوی، سردار



رجب علی کی تحکمانہ آواز میگافون پر گونجی "کالم کے بجائے دائیں بائیں پھیل کر چلو۔ دونوں بازوؤں پر نظری رابطہ ہو گی۔"

میری دانست میں سردار رجب علی کی وہ ہدایت نامکمل تھی جس کے نتیجے میں افراتفری پھیل سکتی تھی۔ اندھیرے میں یہ اندازہ لگانا دشوار ہو کہ کتنے لوگ کس سمت میں پھیل رہے ہیں۔ لیکن میں یہ دیکھ کر حیران رہ گیا کہ قافلہ اسی رفتار سے اور اسی طرح چلتا رہا۔ گاڑیوں کے عقبی پارکنگ لیمپس کی روشنی میں آگے سے ایک آدمی دائیں طرف گیا دوسرا بائیں طرف۔ باری باری لوگ دائیں اور بائیں جانب غائب ہونے لگے۔ طاق نمبر دائیں بازو والے تھے جفت نمبر والے بائیں طرف جا رہے تھے۔

گاڑیوں کے پیچھے سے قطار تیزی کے ساتھ دائیں بائیں معدوم ہوتی جا رہی تھی۔ آگے خالی ہونے والی جگہ کو پر کرتے ہوئے اپنی اپنی سمتوں میں جانے کے لئے پیچھے والوں کی رفتار میں تیزی آ گئی تھی۔ اس وقت تک ہم دونوں ایک ساتھ تھے اس لئے یہ لازمی تھا کہ ہمیں دو مخالف سمتوں میں جانا پڑتا۔

اس وقت ہم دونوں زیادہ تاریکی میں تھے اور قطار میں تبدیلی کے عمل سے گزر رہی تھی۔ اس لئے میں نے سوچا کہ ہم میں سے کسی ایک کو بڑھ کر ایسی جگہ لے لینا چاہئے کہ ہم دونوں ہی طاق یا جفت نمبروں پر آ جائیں اور دونوں کو ایک ہی سمت میں جانے کا موقع مل سکے۔ ان مخدوش اور غیر یقینی حالات میں کچھ نہیں کہا جا سکتا تھا کہ ایک بار بچھڑ کر ہم دونوں کو کب یکجا ہونے کا موقع مل سکے گا۔ میں نے چلتے چلتے گردوپیش کا جائزہ لیا تو کوئی بھی ہماری طرف متوجہ نہیں تھا۔

"تم پیچھے چلتے رہو میں آگے بھیڑ میں مل جاتا ہوں۔" میں نے سرگوشیانہ لہجے میں ازل خان سے کہا "جدھر میں جاؤں اپنی باری آنے پر تم بھی اسی طرف چلے آنا۔ ہمارا اکٹھا رہنا بہت ضروری ہے۔"

اپنی بات پوری کرتے ہی میں نے اپنی رفتار تیز کی تھی کہ اچانک ایک قریبی سمت کی اوٹ سے آنے والی تحکمانہ آواز نے مجھے ہلا کر رکھ دیا "خبردار! گڑبڑ کرنے کی کوشش نہ کرو۔ اپنی جگہ پر چلتے رہو۔"

وہ آواز رانی کی تھی۔ اس کے سرد لہجے میں رحم یا ہمدردی کا شائبہ تک نہیں تھا۔ ورنہ جانے کب سے بے آواز قدموں کے ساتھ ہماری داہنی جانب درختوں کی اوٹ میں چل رہی تھی۔

"میں تمہاری ہی تلاش میں آگے جا رہا تھا۔" چند لمحوں کے بھیانک اور سنسنی خیز سکوت کے دوران میں مجھے ایک بہانہ سوجھ ہی گیا۔ ویسے اس کی ہدایت سنتے ہی میں نے آگے جانے کا ارادہ ترک کر کے اپنی رفتار فوراً ہی کم کر لی تھی۔

"مجھ سے کیا کام تھا؟" اس نے درختوں کی اوٹ سے نکلتے ہوئے زہریلے لہجے میں پوچھا۔

"ہم دونوں ایک ہی جانب اکٹھا رہنے کی اجازت چاہتے ہیں۔"

"ناممکن!" اس کی آواز سخت اور دوٹوک تھی "اس سے کوئی انحراف نہیں کر سکتا۔"

"انحراف کا کوئی ارادہ نہیں ہے۔ ہم صرف اجازت چاہتے ہیں۔"

"یہ ہم پر کڑا وقت ہے۔ ایسے میں اپنی فکر کرنے والا کوئی ہے جو اب دیا جاتا ہے۔"

"تم اگلے پڑاؤ تک ہمیں زندہ رکھنے کا ارادہ رکھتی ہو۔"

"وہ مشروط ارادہ ہے۔ تم خاموش رہو گے تو میرا ارادہ خاموش رہے گا۔"

میں ایک گہرا سانس لے کر رہ گیا۔ رانی کے سامنے تو بھی تک نہیں تھی۔

میمنہ اور میسرہ میں افرادی قوت کی مساوی اور خودکار کا وہ عمل اس قدر سرعت کے ساتھ جاری تھا کہ نتیجتاً ہمارے سامنے کوئی نہ رہا۔ ہم تینوں سب سے آخری بچے رہ گئے تھے۔ ازل خان کا نمبر طاق تھا اس لئے اسے داہنی جانب جانا پڑا۔ میں تیزی کے ساتھ بائیں طرف ہو لیا۔

رانی کسی سائے کی طرح میرے ساتھ لگی ہوئی۔ شاید میری نیت پر کوئی شبہ ہو گیا تھا۔

"میرے بعد تمہارا نمبر بھی طاق ہو جاتا ہے۔ تمہیں اس طرف جانا چاہئے تھا۔" میں نے اپنے اور اس کے درمیان دیوار جمود توڑنے کے لئے جھجکتے ہوئے لہجے میں کہا۔

"سردار خود اور اس کے نائب دوسروں کے لئے اصول ہیں۔ آئندہ سردار کے کسی نائب کو ٹوکنے کی غلطی نہ کرنا ورنہ جسارت تمہیں بہت مہنگی پڑ سکتی ہے۔" وہ سرد لہجے میں کہتے ہوئے بولی۔

"تو تم سردار رجب علی کی نائب ہو؟" میں نے قدرے حیرت سے پوچھا۔

"سردار رجب علی نے مجھے یہ مقام دے کر میری بادشاہی کی سرداری کا اعتراف کیا ہے۔" اس کی آواز پُرغرور تھی "اس بھیڑ میں اس کے چار نائب اور بھی ہیں۔ سردار کے فیصلوں کو ہم پانچوں ہی نافذ کرتے ہیں۔"

"معاف کرنا یہ ہمارا پہلا دن ہے۔ مجھے اس کا تمہاری اہمیت کا اندازہ نہیں ہو سکا تھا۔ وہاں ہی وہ تمہاری باقی چار بیڑوں کو بھی دیکھنا چاہوں گا تاکہ مجھ سے ان کی توہین یا گستاخی سرزد نہ ہو۔"

"غور کرو گے تو کسی کے دکھائے اور بتائے بغیر بھی ان کو پہچان لو گے۔ سردار رجب علی کے نائب اپنی نجابت سرداری کی وجہ سے الگ ہی پہچانے جاتے ہیں۔"

مردانگی؟" میں نے گھنے درختوں کے درمیان متحرک
جھیل کے انتہائی بائیں سرے کی طرف بڑھتے ہوئے
حیرت سے دہرایا "مردانگی تو مردوں میں دیکھی جاتی ہے۔
ار کی نائب مگر ایک عورت ہو۔ تمہاری ذات میں مردانگی
ے آسکتی ہے؟ تم تو بہت خوبصورت اور مکمل عورت

ں نے فوری طور پر میری بات کا کوئی جواب نہیں دیا۔ وہ
ے کے سردار کی نائب ضرور تھی لیکن بہرحال دوسری عورتوں
ح میری زبان سے اپنی تعریف سن کر شاید کچھ پھول گئی

چھ لمحوں کے بعد وہ بالکل بدلی ہوئی بوجھل سی آواز میں
ی "جانو کی موت کے بعد میں نے بھلا دیا ہے کہ میں کوئی
ہوں۔ اپنی خوبصورتی اور عورت ہونے کی تعریف اسی کی
ے اچھی لگتی تھی۔ سہاگ اجڑ جانے کے بعد وفادار
ی باہر کی نرمی اور خوبصورتی کو اندر کی تلخی نگل جاتی ہے۔
یں نے خود بخود اپنا محسن مان لیا ہے اس لئے تمہیں وحشی
ری ہوں ورنہ بڑے بڑے سورما مجھ سے بات کرتے ہوئے
تے ہیں۔"

"وہ تمہیں مردوں کی نہیں ناقت بلکہ ایک غلام کی نگاہ سے
یں اس لئے تم سے ڈرتے ہیں۔" اس کا نرم جواب سن کر
وصلہ بڑھ گیا "میں نہ پہلے تم سے ڈرا تھا نہ اب ڈرتا ہوں۔
اس دلدل میں چلتا ہوا دیکھ کر کئی بار میرا دل چاہا ہے کہ
اپنے کندھوں پر اٹھالوں یا کسی جیپ میں سوار کرادوں۔
ے نرم و نازک پاؤں زیادہ دنوں تک جنگلات کی خاردار
یوں کو نہیں روند سکیں گے۔"

"وقت ہی اس کا جواب دے سکے گا۔" وہ میری خوشامدانہ
نگارانہ باتوں کا برا مانے بغیر پرعزم لہجے میں بولی "سردار کا
ا ہے کہ وہ میری ذات میں آنے والے دنوں کا سنہرا خواب
ا ہے جب میرا اپنا بھی ایک گروہ ہوگا۔ جس کے سامنے کوئی
ک سکے گا۔ آج بھی میں ہر وہ کام کر گزرتی ہوں جس کے
ے عقل دوسرے سوچتے رہ جاتے ہیں۔"

"لیکن سردار دوسری عورتوں کو تم سے زیادہ عزیز رکھتا
۔ وہ اس کے ساتھ گاڑیوں میں سفر کرتی ہیں۔ جب کہ تم
ماری ماری پھر رہی ہو۔" موقع پاتے ہی میں نے اس کی انا پر
ر وار کردیا۔

رالی بھرپور انداز میں ہنس پڑی اور بولی "وہ سردار کی منکوحہ
رکھیل اور باندیاں ہیں جو ضرورت پیش آنے پر اس کا دل
اتی ہیں۔ وہ سردار سے قریب رہ کر بھی اس سے بہت دور
مطمئن ہوتے ہیں۔ گولیوں کا شور سنتے ہی ان کی چیخیں نکل
جاتی ہیں۔ وہ رونے اور گڑگڑانے لگتی ہیں۔ سردار انہیں
ڈانٹتا یا مارتا ہے تو وہ سہم کر خاموش ہوجاتی ہیں لیکن اندر ہی

اندر لرزتی رہتی ہیں۔ ان کھلونوں سے تم میرا موازنہ نہیں
کرسکتے۔"

"تم سرداری کے خواب دیکھ رہی ہو تو تمہارا دل بھی ایسے
کھلونوں کے لئے مچلتا ہوگا؟"

"جانو ماچھی کے بعد کوئی مرد میری زندگی میں نہیں آسکے
گا۔" میرے اس تیز چبھتے سوال پر وہ بپھر گئی "جس طرح ہر سردار
خوبصورت عورتوں کا رسیا نہیں ہوتا۔ اسی طرح ہر عورت مردوں
کی دیوانی نہیں ہوتی۔ جانو ماچھی کی بیوی گوشت پوست کی ایک
جیتی جاگتی عورت تھی۔ وہ مسکراتی تھی تو ویرانوں میں کلیاں کھل
اٹھتی تھیں لیکن جانو کی بیوہ پتھر کی بن گئی ہے۔ اس پتھر میں اب
کبھی عشق و محبت اور پیار کی جونک نہیں لگ سکتی۔"

"تم سردار رجب علی کو عورتوں کا رسیا کہہ رہی ہو؟" میں
نے اس کی بات کاٹتے ہوئے بات میں سے بات نکالی۔ وہ
جھنجھلاتی ہوئی لگ رہی تھی لیکن میری بے حجاب گفتگو پر اس
وقت تک مشتعل نہیں ہوئی تھی۔

"میں کسی کو کچھ نہیں کہہ رہی۔ سب جانتے ہیں کہ وہ
عورتوں کا شوقین ہے۔"

"پھر تم اس کے پاس کیا امید لے کر آئی تھیں؟ کیا اس نے
تمہیں قبول نہیں کیا؟"

"تم حد سے بڑھ رہے ہو۔" اس بار راتی کی آواز غصیلی
تھی "میں انصاف اور پناہ لینے کے لئے اس کے پاس آئی تھی۔
مجھے باعزت پناہ مل گئی۔ انصاف اس دن پورا ہوگا جب میں
تمہارے سینے میں اپنے ہاتھوں سے گولیاں اتاروں گی۔"

اس کا جواب سن کر میرے بدن میں ہیک رقت کردوں
چیونٹیاں سی رینگنے لگیں۔

"یہ کام تو تم مجھے سردار رجب علی کے خیمے میں دیکھتے ہی
کرسکتی تھیں۔" میں نے قدرے توقف کے بعد پورے حوصلے مگر
دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ کہا۔ پڑاؤ پر اس سے ہونے والی
ابتدائی گفتگو کے مقابلے میں فضا اس وقت بہت مختلف تھی۔

"ہم سب کچھ ہیں مگر احسان فراموش نہیں ہیں۔" اس نے
عجیب سے لہجے میں کہا "مقدر نے اتنی کم مدت میں دوسری بار
تمہیں میرے سامنے لا ڈالا ہے تو مجھے پورا یقین ہے کہ میرے
انتقام کی ہولناک کشش تمہیں تیسری بار بھی مجھ سے ملائے گی۔
پہلی بار تم بالادست تھے اور تم نے مجھ پر احسان کیا۔ آج میں
تمہاری تقدیر کی مالک ہوں مگر تمہارے احسان کا بدلہ چکا رہی
ہوں۔ تیسری بار ہم میں سے کوئی کسی کا مقروض نہیں ہوگا اور
وہی انصاف پورا ہونے کا لمحہ ہوگا۔ کوٹ متمد کے اطراف میں
جب میرا جانو ماچھی زندگی کی آخری سرحدوں پر سسک رہا تھا تو تم
نے اس پر اور مجھ پر احسان کیا تھا۔ اسے میری بانہوں میں آخری
سانسیں لینے کا موقع دیا تھا پھر اس کی لاش میرے حوالے کردی

تھی مگر تمہارا ایک ساتھی ظالم تھا۔ وہ بیانو اچھی کے سر پر مقرر انعام حاصل کرنا چاہتا تھا۔ بیانو اچھی کی میت کو مٹی دیتے ہی سردار رجب علی نے پتا چلا لیا کہ وہ تمہارا میزبان اور رانی پور کے ایک جاگیردار کا بیٹا تھا۔ پھر دنیا والوں نے دیکھ لیا کہ رانی پور کی حویلی میں بسنے والوں کا کیا انجام ہوا۔ ہم نے ان دونوں باپ بیٹوں کی لاشوں کو عبرت کے لئے انہی کی حویلی کے پھاٹک پر سولی میں ٹانگ دیا تھا۔ وہ ہمارا انتقام تھا اور یہ ہماری محسن پروری ہے کہ تم میرے سامنے ہوتے ہوئے بھی زندہ ہو اور میں نے پورے گروہ میں کسی کو بھی تمہارے سوا تک کی ہوا نہیں لگنے دی ہے۔"

وہ جذباتی ہونے لگی تھی اس لئے میں نے خاموشی اختیار کرلی۔ اس کے بھڑک اٹھنے کی صورت میں میرے لئے ناقابلِ تصور دشواریاں پیدا ہو سکتی تھیں۔ میرے لئے اتنا ہی کافی تھا کہ وہ میرے بارے میں سب کچھ سمجھتے ہوئے بھی خاموش رہنے پر آمادہ تھی۔

اسی لمحے دور کہیں گولی چلی۔ وہ رائفل کا فائر تھا۔ فائر کی بازگشت کئی لمحوں تک فضا میں برقرار رہی۔ پھر اچانک ہی بہت سی گولیاں چلیں اور پھر چلتی ہی رہیں۔

قافلے کی رفتار میں کوئی فرق نہیں آیا۔ جنگلات میں پھیلی ہوئی مسلح نفری وسط میں رواں مشتبہ حصے کی دھیمی روشنیوں کے سہارے اسی طرح آگے بڑھتی رہی۔ فائرنگ کی آواز ہمارے عقب میں کچھ دور سے آرہی تھی۔ جس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ سردار رجب علی کے پیچھے رہ جانے والے تینوں آدمی پولیس والوں کو اپنے ساتھ الجھانے میں کامیاب ہو گئے تھے۔

پولیس کا سامنا کئے بغیر اپنے گروہ کے سارے آدمیوں کو صحیح سلامت نکال لے جانے کی 'پسپائی' کی وہ حکمتِ عملی سو فیصد کامیاب ہوتی نظر آرہی تھی۔ اس نے اپنے صرف تین آدمیوں کو پیچھے چھوڑا تھا لیکن فضا میں جس بھاری اور متواتر فائرنگ کا شور گونج رہا تھا اس سے یہ ظاہر ہو رہا تھا کہ پولیس والے سردار رجب علی کے بچھائے ہوئے جال میں پھنس کر اسے اصل مقابلہ سمجھ رہے تھے اور اپنے حریف کو پوری قوت سے تہس نہس کر دینے پر تل گئے تھے۔

ان تینوں کا کام صرف اتنا تھا کہ ڈیڑھ دو گھنٹے تک پولیس کو پچھلے پڑاؤ کے قریب و جوار میں روکے رکھتے تاکہ سردار رجب علی کے لاؤ لشکر کو گھنے جنگلات میں کئی میل آگے نکل کر محفوظ فاصلے پر پہنچنے کا موقع مل جاتا۔ اس کے بعد وہ تینوں بھی فائرنگ بند کر کے اپنے مورچوں سے پسپائی اختیار کر لیتے اور دریا کے کنارے کنارے فرار ہوتے ہوئے بھان اور دوری کے درمیان اپنے گروہ سے آملتے۔

"تم بھی سوچتی ہو کہ یہ پیاری سی زندگی اسی طرح دشت و جنگل میں لڑتے اور بھاگتے ہوئے کیسے گزار سکو گی؟" میں وہیں اپنی جگہ پر پہنچنے کے کافی دیر بعد میں نے سوال کیا۔ رانی تانا بانا کے ساتھ مسلسل میرے ساتھ چل رہی تھی۔

"سوچنے کا سوال وہاں پیدا ہوتا ہے جہاں آدمی کے سارے کئی راستے ہوں۔ ہمارے لئے تو زندہ رہنے کی یہی ایک امید کہ جنگلوں میں روپوش رہ کر اپنی روزی کماتے اور پولیس سے بچتے رہیں۔ جس دن ہم نے دن کے اجالوں میں اپنی کمین گاہوں سے نکل کر بستیوں کا رخ کیا پولیس ہمیں پکڑ لے گی اور ہم آسمان دیکھنے کو ترس جائیں گے۔ ہمیں سولی پر چڑھا دیا جائے گا یا زندگی بھر کے لئے تاریک اور گندی کوٹھریوں میں بند کر دیا جائے گا۔"

"تم روزی کہہ رہی ہو پیارے، واقعی تمہاری روزی بے دوسروں کے حلق سے چھینے ہوئے لقمے روزی نہیں ہیں بلکہ ان میں سے ہر لقمہ انسانی لہو میں تر بتر ہوتا ہے۔"

وہ رنجیدگی سے ہنس دی "معلوم ہوتا ہے کہ تم تبلیغ کے لئے یہاں آئے ہو۔"

"یہ تو بالکل سامنے کی باتیں ہیں۔ تم لوگ رنگ، نسل، مذہب، علاقے اور قوم کا لحاظ کئے بغیر اپنی زد میں آنے والے انسانوں کو لوٹتے یا تاوان کے لئے اغوا کرتے ہو۔ اسے روزی کہا جا سکتا ہے؟"

"جس طرح بھوک اور فاقے حد سے بڑھ جانے پر حرام حلال ہو جاتے ہیں اسی طرح ضرورتیں پوری ہونے کے سارے راستے بند ہونے کے بعد سب کچھ جائز ہو جاتا ہے۔ تم ان لوگوں کی بات کر رہے ہو جن کے پیٹ بھرے ہوئے ہوتے ہیں اور دن رات پتھری حویلیوں میں قلعہ بند رہتے ہیں۔ خود کو ہماری جگہ رکھ کر سوچو۔ ہماری زندگی کی قیمت ایک چھتری کی کرتی ہے جو کسی بھی وقت اور کہیں سے بھی آسکتی ہے۔ جو لوگ ایسے ماحول میں موت کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر زندہ رہتے ہیں۔ ان کے نزدیک صرف اپنی زندگی کی وقعت رہتی ہے اور وہ دوسروں کی جان مر جانے یا مار ڈالنے پر تلے رہتے ہیں۔ ان کی زندگی اتنی پر آشوب ہوتی ہے کہ حلق میں کوئی اترنے تک انہیں سوچنے کی فرصت ہی نہیں ملتی۔"

"سردار رجب علی سوچے اور سمجھے بغیر کب کوئی قدم اٹھاتا ہوگا؟"

"اس مقام تک پہنچنے کے لئے بہت قربانیاں دینا پڑی ہیں ہم سب کے برے بھلے کی ذمہ داری اسی پر ہے۔ وہ سوچتا ہے اور ہم اس کی سوچ کو ایک ٹھوس حقیقت میں ڈھال دیتے ہیں۔"

"گروہ کے سب لوگ، تم پانچوں کے احکام کے پابند ہیں پانچوں سردار رجب علی سے ہدایات لیتے ہو لیکن سردار کو کہاں سے ہدایات ملتی ہیں؟" میں نے سوال کیا۔

"اس کا دماغ بہت زرخیز ہے۔ وہ سب کچھ اپنی عقل سے

ہے اور کامیاب رہتا ہے۔"

"پھر ملا سرکار تم سب کا پیر کیوں کہلاتا ہے؟ تم میں سے ہر کی خوشنودی کا طلب گار کیوں رہتا ہے؟"

وہ خاموش رہی۔ اندھیرے کی چادر میں میرے لئے کچھ ممکن نہیں تھا لیکن میں نے محسوس کیا کہ وہ مجھے گھور رہی پھر اسی اندھیرے میں اس کی ملامت آمیز آواز ابھری "تم نرمی سے ناجائز فائدہ اٹھا رہے ہو۔ یہ یاد رکھنا کہ ہم لوگ یں سرکار کی شان میں گستاخی کرنے والے کو فوراً جہنم رسید سکتے ہیں۔ تم نے ایسی کوئی جسارت کی تو میں ذرا بھی تردد سے کام نہیں لوں گی۔ سردار رجب علی سے تمہیں نے کی حد تک میں اپنے وعدے کی پابند ہوں۔ اس سے آگے آزاد ہوں۔"

"میں یہی تو جاننا چاہتا ہوں کہ ملا سرکار کی ذات میں ایسی کی کیا خوبی ہے کہ تم لوگ اس کی عقیدت میں اس حد تک نے پر تل جاتے ہو؟ تم نے پہلو یہ مجھے بدمعاش، قاتل اور تاریخ کہا تھا۔ مجھ پر یہ الزام بھی لگایا تھا کہ جس روز میں کوٹ کی طرف گیا اسی روز پیر سائیں کا حجرہ تباہ کر دیا گیا۔ آخر تم کی طرف سے اتنی بدظن کیوں ہو؟"

"خدا کو کسی نے نہیں دیکھا مگر عقل سے پہچانا ہے۔ ہم آدمی کی بو سے پہچان لیتے ہیں کہ وہ ہمارا دوست ہے یا ۔ اگر تمہارے دل میں کھوٹ نہیں ہے تو پیر سائیں کا نام سے لو۔ اسے ملا سرکار وہی شہ بہت لوگ کہتے ہیں جو اس امات اور بزرگی پر یقین نہیں رکھتے۔"

"مجھے اپنے سائیں سرکار کے بارے میں بتاؤ۔ ہو سکتا ہے میرا دل بھی اس کی بزرگی کی طرف راغب ہو جائے۔ اب میں نے جو کچھ سنا ہے وہ اس کے حق میں کچھ بہتر نہیں ۔"

"سائیں سرکار بہت بڑی سرکار ہے۔" وہ عقیدت سے ارلہجے میں بولی "وہ لوگوں کے دلوں کا حال جانتا ہے۔ ان کی بولی کو سمجھتا ہے۔ اچھے لوگوں کو ہی نہیں وہ ہم جیسے راندہ درگاہوں کو بھی اپنے قدموں سے اٹھا کر گلے سے لگاتا ہے۔ اسے معلوم ہوتا ہے کہ ہم نے کیسے ظلم اور جبر سے تنگ ہتھیار اٹھائے ہیں۔ وہ ہمیں اچھا وقت آنے کی خبر دیتا ہے۔ سائیں سرکار کا فرمان ہے کہ ظلم کی رات سدا جاری رہ سکتی۔ ان اندھیروں کو انصاف اور محبت کا اجالا بہت نگل جائے گا اور اس اجالے میں جو چہرے سامنے آئیں گے انہی کی طرح شفیق اور مہربان ہوں گے۔ وہ ہماری آزمائشیں ساری ٹال دیں گے۔ ہمیں ذلت اور روپوشی کی زندگی سے نجات جائے گی۔ ہم جنگلوں اور پہاڑوں سے نکل کر خوشی خوشی... پنے گھروں کو لوٹ سکیں گے اور کوئی ہم پر ہاتھ نہیں ڈال سکے۔"

"یہ سب بہت اچھی باتیں ہیں۔ سچ پوچھو تو یہ اس گروہ اور دوسرے گروہوں میں شامل ہر شخص کے دل کی تمنا آرزو کیا ہیں جنہیں سائیں سرکار کی حمایت حاصل ہے لیکن وہ یہ بھی تو بتاتا ہوگا کہ یہ ساری کایا پلٹ کیسے ہوگی؟ خالی امیدیں باندھ لینے سے حالات تو نہیں بدلا کرتے۔"

"یہی وہ بھی کہتا ہے۔" رانی پرجوش لہجے میں بولی "وہ کہتا ہے کہ کنوؤں کے کوستے سے ڈھور نہیں مرا کرتے۔ خدا آسمان سے اتر کر ہماری مدد نہیں کرے گا۔ اپنی مصیبتیں ختم کرنے کے لئے ہمیں خود ظلم اور ظالم سے لڑنا ہوگا۔ وہ کہتا ہے کہ ظلم کا ساتھ دینے والے ہر ہاتھ کو پوری قوت سے کاٹ دو۔"

"لیکن یہ جو لوگ اپنے گھروں اور بھرے بازاروں سے اٹھا لئے جاتے ہیں اور پھر بھاری تاوان لے کر رہا کئے جاتے ہیں... اس کے بارے میں سائیں سرکار کا کیا فرمان ہے؟"

"یہ بالکل جائز ہے۔ وہ کہتا ہے حاکم کی گردن پر پوری رعایا کا بوجھ ہوتا ہے۔ اسی طرح مال داروں پر اپنے سے کم تر والوں کی خبر گیری کی ذمے داری ہوتی ہے۔ اس سے غفلت برتنے والے سزا کے مستحق ہیں۔ جس دھرتی پر لاکھوں انسانوں کو دو وقت کیا ایک وقت کی روٹی بھی پیٹ بھرنے کو نہیں ملتی ہو وہاں کسی کو اپنی تجوریاں بھر کر عیش کرنے کا حق نہیں ہے۔ ایسے لوگ خدا کی دی ہوئی دولت پر ناگ بن کر بیٹھ جاتے ہیں۔ اگر وہ اپنی مرضی سے مظلوموں، مسکینوں اور غریبوں کو ان کا حق نہ دیں تو طاقت کے زور پر ان سے سب کچھ چھین لینا جائز ہے۔ ہم جو کچھ کرتے ہیں اسے ظالم ظلم کا نام دیتے ہیں لیکن ہمیں اپنے ہر عمل کے لئے پیر سائیں کی اجازت حاصل ہے۔ مرشد کی مرضی کے بغیر ہم کچھ نہیں کرتے۔"

اس وقت تک رانی نے جو کچھ کہا وہ بہت خیال انگیز تھا۔ اس سے پہلے میں ملا سرکار کی پراسرار اور قبول پیر شخصیت کے بارے میں جو کچھ سنتا رہا وہ سنی سنائی کہانیوں پر مبنی ہوتا تھا لیکن رانی کی روایات مستند تھیں کیونکہ وہ خود ملا سرکار کی سچی پیروکار تھی اور مجھے اس کی زیر قلم تعلیمات کا خلاصہ سنا رہی تھی۔

وہ ڈاکوؤں کا پیر تھا۔ بہروپیا ہوا تھا۔ اخلاق، عدل، انصاف اور مساوات جیسے اعلیٰ اصولوں کی آڑ لے کر اپنے پیروکاروں میں بغاوت کے جراثیم کی پرورش کر رہا تھا۔ ظالم اور مظلوم کے فاتحانہ ابدی نعرے کی آڑ میں انہیں حکومت اور انتظامیہ کے خلاف اکسا رہا تھا۔ ڈاکو اس کی اصلیت سے بے خبر اور اس کے اندھے معتقد تھے۔ اس لئے اس کی باتوں کے ظاہری معنوں پر اپنا سر دھنتے رہ جاتے ہوں گے مگر میں ملا سرکار کی اصل نسل سے واقف ہو چکا تھا اس لئے... خوب سمجھ رہا تھا کہ وہ ان قانون شکن قوتوں کے بل پر انصاف اور محبت کے کس اجالے کی باتیں دے رہا تھا؟ اس کے سارے اشارے اپنے ان آقاؤں کی طرف

تھے جن کا نمک وہ بیسیوں برس سے کھا رہا تھا۔ وہ جلد از جلد اور ہر قیمت پر انہیں سرحد میں عبور کر لینے کا موقع فراہم کرنا چاہتا تھا۔

"اغوا کے بارے میں تو ہم لوگ اور بھی زیادہ احتیاط سے کام لیتے ہیں۔" رانی کہہ رہی تھی "اگر کبھی کسی کنگال کو اغوا کریں تو وہ ہمارے گلے پڑ سکتا ہے۔ اس لئے کسی شکار کا انتخاب کرنے کے بعد سردار خود سائیں سرکار سے اجازت لیتا ہے۔ وہ اپنے علم اور عمل کی طاقت سے اسی وقت یا پھر دو چار روز میں اپنا فیصلہ سنا دیتا ہے۔ اس کا علم اتنا سچا ہے کہ تاوان کی رقم تک وہ خود بتا دیتا ہے جو ہمیں مل کر رہتی ہے۔"

"کبھی ایسا بھی ہوا کہ سائیں سرکار نے تم لوگوں کو کسی کے اغوا سے روکا ہو؟"

"ایک دفعہ نہیں کئی بار ایسا ہوا ہے لیکن ایسا کبھی نہیں ہوا کہ سائیں سرکار کی اجازت سے ہم نے کسی کو اغوا کیا ہو اور ہمیں تاوان کی رقم نہ ملی ہو۔ جس کے بارے میں وہ ہمیں منع کر دیتا ہے۔ اس کے بارے میں ہم سوچنا بھی گناہ سمجھتے ہیں۔ یہ اسی اطاعت کا انعام ہے کہ ہم ان بھیانک جنگلوں میں بھی خوب پھل پھول رہے ہیں۔"

"ڈکیت جدی پشتی ہوتے ہیں۔ ان میں اکا دکا نئے لوگ بھی شامل ہوتے رہتے ہیں لیکن تنخواہ پر لوگوں کو ڈاکو بھرتی کرنے کی بات میں نے پہلی بار سنی ہے کیا پیر سائیں کو اس بھرتی کا علم ہے؟"

"میں کہہ رہی ہوں کہ ہمارا ہر اہم اور بڑا فیصلہ سائیں سرکار کی مرضی سے ہوتا ہے۔" وہ ایک ایک لفظ پر زور دیتے ہوئے بولی۔ "تنخواہ پر ڈاکو بھرتی کرنے والی بات بکواس ہے۔ ڈاکو بنائے نہیں جا سکتے' وہ ماں کے پیٹ سے پیدا ہوتے ہیں۔ ہم نے حکومت پر زور ڈالنے اور اپنی نفری بڑھانے کے لئے بھرتی شروع کرنے کا پروگرام بنایا ہے۔ جب ہر گاؤں اور ہر تحصیل کے لوگ جنگلوں میں ہمارے دوش بدوش ہوں گے تو کوئی بھی شخص ہمارے خلاف قانون کا ساتھ نہیں دے سکے گا۔ دوسری طرف اس طرح ہمارے پڑھے لکھے' بے روزگار لڑکوں کو اچھی نوکریاں ملیں گی۔ ہمارے ساتھ ملنے والے ایک آدمی کے گھر خوشحالی آئے گی تو اسے دیکھ کر اس کی بستی کے اور لوگ بھی ہماری طرف آئیں گے۔ اگر قدرت ظالموں کی رسی دراز کرتی رہی تو ایک وقت ایسا آ جائے گا کہ سرکاری دفتر اور کارخانے خالی پڑے ہوں گے اور جنگلوں میں نوکریاں حاصل کرنے کی کوشش کرنے والوں کی لمبی لمبی قطاریں لگی ہوں گی۔ اس سے تیسرا اور سب سے بڑا فائدہ پیر سائیں نے یہ بتایا تھا۔ بھرتی کے ذریعے اس مرتے ہوئے پیشے میں نیا خون آئے گا۔ پڑھے لکھے لڑکے ہتھیار اٹھائیں گے تو ان کے علم اور خیالات سے سب کو فائدہ ہو گا۔ وہ آسانی کے ساتھ نئے اور نازک ہتھیار چلا سکیں گے....."

"لیکن یہ نئے اور نازک ہتھیار کہاں سے آ سکیں گے؟" میں نے اس کی بات کاٹ کر پوچھا۔

"پیر سائیں کی دعاؤں میں بڑا اثر ہے۔ اس کے کشف اور کرامات کے ہم سب قائل ہو چکے ہیں۔ اس نے کئی بار ہمیں کسی خاص سمت میں سفر کرنے کی ہدایت کی اور وہاں ہمیں خفیہ ٹھکانوں پر اسلحہ اور گولا بارود کے ذخیرے ملے جو شاید ہمارے دشمنوں نے ہماری جڑوں پر وار کرنے کے لئے وہاں چھپائے ہوئے تھے۔ پچھلے دنوں پیر سائیں کے کشف پر سفر کرکے ہم نے راکٹوں اور راکٹ لانچروں کا ایک ذخیرہ حاصل کیا ہے جو پیر سائیں کی ہدایت پر سردار نے کئی گروہوں میں برابر بانٹ دیا ہے۔ یہ لانچر بڑا ہولناک ہے۔ دور دور تک نشانوں پر ہلاکت اور بربادی پھیلا سکتے ہیں۔ اس کی دعائیں ہمارے شامل حال رہیں تو بہت جلد ہمارے پاس ایسا ان گنت اسلحہ آ جائے گا کہ کوئی ہمارے مقابلے پر نہیں ٹھہر سکے گا۔"

ملا سرکار نے ان کی عقلوں پر عقیدت کے دبیز پردے ڈال کر انہیں اندھا اور بہرا بنایا ہوا تھا۔ وہ خود ہی اسلحہ غاروں وغیرہ میں رکھوا کر کشف کا ڈھونگ رچاتا رہا ہو گا اور وہ انہیں جس ان گنت اسلحے کی امید دلا رہا تھا... اس کی اصلیت میری نگاہوں سے اوجھل نہیں تھی۔ وہ شی سے اسلحہ حاصل کرنے کے لئے بے چین تھا۔ اس کے ملک کے ایما پر آرنیٹ کا سفارت خانہ میدان عمل میں کود چکا تھا۔ ایک غیر ملکی طاقت بھی لائیڈ پر دباؤ ڈال رہی تھی۔ سیٹلائٹ فون پر ویرا اور بھی لائیڈ کے مذاکرات کرائے جا رہے تھے اور بات صرف اتنی تھی کہ سندھ کے ان جنگلات میں لاوا پوری طرح پک چکا تھا۔ افرادی قوت تیزی کے ساتھ بڑھ رہی تھی۔ روپوش افراد کے دلوں میں قانون اور اس سے وابستہ ہر انتظام کے خلاف نفرت کے جذبات عروج پر پہنچے ہوئے تھے۔ کمی تھی تو صرف اسلحے اور بارود کی تھی۔ ہر قابل ہاتھ میں اسلحہ تھما کر کندھوں سے میگزین کے وزنی تھیلے لٹکا دیئے جاتے تو ان دشوار گزار جنگلات سے بارودی آتش و آہن کا ایسا ہولناک طوفان ابلتا کہ زندگی کو امان ملنا مشکل ہو جاتی۔

میرے لئے وہ مفروضہ بہت بھیانک اور کرب ناک تھا کہ محبت آمیز اجالے اور شگفتہ چہروں کی امید میں اپنے ہم نفسوں پر موت برسانے والے جب اپنی جھولیوں سے آخری گولی بھی چلا چکتے تو بے رحم زندگی کی وہ تلخ حقیقت' آہنی ہتھوڑے کی ضرب کی طرح ان کی کھوپڑیوں کو ہلا کر رکھ دیتی کہ جو کچھ وہ سوچتے رہے وہ محض ایک سراب اور خواب تھا۔ ان کی خون آشام یورش کی آڑ میں را اور اس کے بلیک کیٹ نائن گوریلوں نے ملا سرکار کی سرکردگی میں ہر طرف اپنے تیز اور خونیں پنجے گاڑنے تھے۔ عقل اور منطق یہ کہتی تھی کہ خدانخواستہ وہ بلیک مشن کامیاب ہو جاتا تو سرحد پار سے آئے ہوئے بھیڑیا صفت

...راہ سیدھی رکھنے کے لئے سب سے پہلے انہی مسلح
...ادو تاراج کرتے جو ملا سرکار کا آلۂ کار بنے ہوئے
...ب ہر دو صورتوں میں نہ صرف اپنے دردناک انجام
...ہتے بلکہ اس کی جھلک بھی نہیں دیکھنا چاہتے تھے۔ اگر
...ہوش میں لانے کی کوشش کرتا تو وہ اپنے سائیں
...قدس کی پامالی کے جرم میں اسے ہلاک کروا لیتے۔
سردار رجب علی کے تجربات سارے تھی لیکن پورے
...لاقہ سندھ کے جنگلات میں اکیلے رجب علی کا ہی راج
وہاں بڑے بڑے متعدد گروہ سرگرم تھے۔ ان سب پر ملا
...مضبوط گرفت تھی۔ وہ انہیں بھی اپنے نام نہاد کشف اور
...سے مغلوب کرتا رہا ہوگا۔ وہ ایک بھیانک اور بہت بڑی
...جس کے آنے جانے پوری احتیاط کے ساتھ بنے گئے
...کی روایتی توہم پرستی سے بھرپور فائدہ اٹھا کر ملا سرکار
...منبر پر جا چڑھا تھا جہاں اس کے گریبان پر ہاتھ ڈالنے کا
...خیز ہو کر رہ گیا تھا۔
...ٹھکانوں سے ملنے والا اسلحہ تو مقامی یا زیادہ سے زیادہ
...ت کا ہوتا ہوگا؟" ایس پی کا امیدی اور اپنے شعبے کو
...ئے میں نے سرسری لہجے میں وہ اہم سوال کیا۔
...کل نہیں!" رانی نے تیکھی سے میرے اس اندازے کی
...ی "ہمیں ایک گولی بھی مقامی یا بھارتی ساخت کی نہیں
...مغربی ساخت کا بہترین اسلحہ اور گولہ بارود ہاتھ آیا

...کی امیدوں پر اوس پڑ گئی۔ اگر انہیں بھارتی ساخت کا
...و جاتا تو میں ملا سرکار کے خلاف دبے لفظوں میں اپنی کہانی
...رسکتا تھا مگر وہ مردود ایک گرگ باراں دیدہ تھا۔ اپنے
...کی ساری جزئیات اس کی نگاہ میں تھیں۔ وہ اپنی سازش
...چھپانے کے لئے بے دریغ پیسہ صرف کر رہا تھا۔ اس
...پے کا بھرا اپنے سربراہ کی ذات کو ہر قسم کے شبے سے
...ھنے کے لئے غیر ملکی ساخت کا بہترین اسلحہ ان مقامات پر
...ملتے تھے جن کی نشاندہی ملا سرکار اپنے نام نہاد کشف کے
...سے کیا کرتا تھا۔ اس طرح نہ صرف پاکستان کے ایک
...جانباز رہبادی کے لئے جدید اسلحے کی چھوٹی چھوٹی کھیپیں
...خطرناک ترین دشمنوں کے ہاتھوں میں پہنچتی رہتی تھیں
...سرکار کی ساکھ میں بھی اضافہ ہوتا رہتا تھا۔
...سائیں سرکار واقعی بہت عظیم آدمی ہے۔" میں نے دل
...کیا اس ملعون کو گالیاں دیتے ہوئے آہستگی سے کہا۔ "مجھے
...یہ تمام قصے آج تک معلوم نہیں تھے..."
"بہت سے لوگ نہیں جانتے۔" اس نے میری بات کاٹ
...بیچ میں کہا "شہرت اور بھیڑ بھاڑ سے پیر سائیں بہت
...بھاگ اس کے کمال سے بس وہی لوگ واقف ہوتے ہیں
جنہیں اس کی ذات سے فیض پہنچتا ہے۔"

"تم نے اپنی باتوں سے مجھے بہت متاثر کیا ہے اور میرے دل میں پیر سائیں کے دیدار کا شوق پیدا ہو گیا ہے۔" میں نے کسی سچے عقیدت مند کی طرح خود کو مرعوب ظاہر کرتے ہوئے کہا۔

"میں تمہیں یہاں سے نکل جانے کا حکم دے چکی ہوں لیکن میرا خیال ہے کہ تمہیں پیر سائیں کی زیارت کا موقع ضرور ملنا چاہئے۔" وہ پُرخیال لہجے میں بولی "ہو سکتا ہے کہ ان کی نظر کرم تمہاری کایا پلٹ کر دے اور تم سچے دل سے ہمارے ساتھ ہو جاؤ۔ ہمیں دلیر اور فراخ دل لوگوں کی ہر وقت تلاش رہتی ہے۔ تمہاری یہ دونوں خوبیاں میں دیکھ چکی ہوں۔ رہا دل کا حال تو پیر سائیں سے کچھ بھی چھپا ہوا نہیں رہتا۔ وہ ایک نظر میں دلوں کا حال پڑھ لیتا ہے۔"

رانی کے الفاظ سنتے ہی میرے فرشتے کوچ کر گئے۔ میں ان جنگلات میں ملا سرکار کا سامنا ہونے سے پہلے وہاں سے نکل کر بھاگنا چاہتا تھا اور مجھے خوشی تھی کہ رانی نے احسان مندی کے جذبے سے مغلوب ہو کر خود ہی مجھے وہاں سے فرار کرانے کی پیشکش بھی کر دی تھی لیکن میرے ایک غیر محتاط فقرے نے پوری صورت حال بدل کر رکھ دی تھی۔

"پیر سائیں سے کب اور کہاں ملاقات ہو سکے گی؟" میں نے اپنی بوکھلاہٹ پر قابو پاتے ہوئے پوچھا۔

"اس کے آنے کا کوئی وقت اور مقام مقرر نہیں ہے۔ وہ حشرات الارض اور درندوں سے بھرے ہوئے ان جنگلات میں اپنے مریدوں کی خیر خبر لینے آتا رہتا ہے۔ وہ آج رات بھی آ سکتا

ہے اور اس کی زیارت میں چند دن بھی لگ سکتے ہیں۔ جب تک وہ نہیں آ جاتا تم اسی طرح ہمارے ساتھ رہو گے۔ میں تمہارے بارے میں اپنی زبان بند رکھوں گی لیکن شرط یہ ہے کہ تم اس دوران میں کوئی شرارت نہیں کرو گے۔"

"میں وعدہ کرتا ہوں۔" میں نے پورے خلوص کے ساتھ کہا، پھر چونکنے کی اداکاری کرتے ہوئے سوال کیا "لیکن میں نے تو سنا ہے کہ وہ مدت سے کوٹ مندو سے نہیں نکلا تھا بلکہ ہفتوں اپنے حجرے میں بند رہ کر بھوک اور پیاس کی حالت میں عبادت و ریاضت کیا کرتا تھا، پھر وہ تم لوگوں کے پاس کیسے آتا تھا؟"

"یہ اللہ لوگوں کی باتیں ہیں، ہم جیسے دنیا داروں کی سمجھ میں نہیں آ سکتیں۔ کچھ پتا نہیں ہوتا کہ ایسے لوگوں کی روح کہاں ہوتی ہے اور جسم کہاں ہوتا ہے؟" وہ الو کی پٹھی سائیں سرکار کی عقیدت میں بالکل ہی چوپٹ ہو کر رہ گئی تھی "کوٹ مندو والے کہتے ہیں کہ وہ حجرے میں ہوتا تھا تو وہ ضرور وہاں ہوتا ہوگا۔ ان جنگلوں میں میں خود اس سے مل چکی ہوں۔"

"سنا ہے کہ اب تو کوٹ مندو کے کچھ لوگ بھی اس سے بدظن ہو گئے ہیں۔"

"ان پر عتاب آئے گا۔" اس کے دل کی گہرائیوں سے یقین آواز ابھری "پیر سائیں کے حجرے کی تباہی کے اگلے دن ہی فوج نے گاؤں خالی کرا کے وہاں قبضہ کر لیا تھا۔ کسی کو کچھ معلوم نہیں کہ وہاں کیا ہوا تھا یا اب کیا ہو رہا ہے۔ پیر سائیں کو کوسنے والی وہ بوڑھی عورتیں ہیں جن کے بچے اس واقعے میں مارے گئے لیکن تم دیکھ لو کہ وہاں پیر سائیں کا سراغ بھی نہیں مل سکا۔ وہ اپنی روحانی قوت سے صاف بچ کر کہیں نکل گیا۔"

اس خبیث کی نام نہاد روحانی قوت کے دو تین مظاہرے تو میں خود دیکھ چکا تھا۔ اس کے سہارے ہی یاور تھے جو میرے پیر اور سے بچتا چلا آ رہا تھا اور آخر میں اول خان کے خونخوار کارندوں کی آنکھوں میں دھول جھونک کر اپنی جگہ مجید ملک کی گردن ان کے ہاتھ میں تھما کر فرار ہو گیا تھا لیکن میں عقیدت زدہ رانی کو اپنے تجربات سنانے کی پوزیشن میں نہیں تھا۔ میری مصلحتوں کا تقاضا یہ تھا کہ اس کی زیادہ سے زیادہ کہانی سنی جائے۔

"سائیں سرکار کا ادھر آنا اپنی جگہ پر، لیکن کوئی حاجت مند اس سے ملنا چاہے تو کہاں جا کر مل سکتا ہے؟" میں نے چلتے چلتے سگریٹ سلگاتے ہوئے سوال کیا۔

تھوڑا اندھیرے میں دیا سلائی کا تیز شعلہ بھڑکا تو اس کی روشنی میں میں نے دیکھا کہ رانی میری طرف دیکھ رہی تھی۔ نظریں چار ہوتے ہی اس نے بوکھلا کر اپنا منہ پھیر لیا۔ دیا سلائی جھٹکتے ہوئے میں دل ہی دل میں مسکرا دیا۔ رانی اپنی زبان سے جو دعوے چاہتی کر سکتی تھی لیکن اپنی اصل کو بھی فراموش نہیں کر سکتی تھی۔

"کوٹ مندو کا آستانہ دور دور سے آنے والوں کی امید کا مرکز تھا۔ مجھے نہیں معلوم کہ اس کی تباہی کے بعد پیر نے کوئی نیا ٹھکانا بنایا ہے یا نہیں۔ سرکار جب تک خود دوسری بات ہے۔"

"مجھے یہ جان کر حیرت ہوئی کہ تم چھپ کر میرا پیچھا کر رہی تھیں۔ اس سے زیادہ حیرت کی بات یہ ہے کہ تم اسی وقت سارے کام بھول کر میرے ساتھ لگی ہوئی ہو۔ اس کا کیا مطلب ہے؟"

"تم پر بھروسا نہیں ہے۔ ہو سکتا ہے کہ تم موقع پا کر فرار ہو جاؤ۔"

"اس خطرناک جنگل میں کسی رہنما کے بغیر فرار ہونا موت کو دعوت دینے کے برابر ہوگا۔"

"جان کے خوف سے آدمی کچھ بھی کر سکتا ہے لیکن اب تمہیں سمجھ گئی ہوں۔"

"میں بھاگ بھی جاتا تو تمہیں کیا فرق پڑتا تھا؟ تم تو خود یہاں سے بھاگنا چاہتی ہو۔" میں نے اپنے لہجے میں شکایت پیدا کرتے ہوئے کہا "کہیں ایسا تو نہیں کہ تم مجھے بھٹکنے اور بھوک سے مر جانے سے بچانا چاہتی ہو۔"

"یہ مت سمجھنا کہ میں تمہارے عشق میں مبتلا ہو گئی ہوں۔" وہ تنک کر بولی "تم راستہ بھول کر مرو یا زندہ رہو، مجھے اس سے کوئی غرض نہیں ہے۔ بات صرف اتنی سی ہے کہ کوچ کے دوران میں تمہیں فرار نہیں ہونے دینا چاہتی۔"

"اس سے کیا فرق پڑتا ہے؟" میں نے اس کے فقرے پر دھیان دیے بغیر پوچھا۔

"تم بھٹک کر پولیس والوں کے ہاتھ لگ سکتے ہو اور ایسی باتیں بتا سکتے ہو جن سے ہمیں نقصان پہنچ سکتا ہے۔ چاؤ تک تم ہر وقت میری نظروں میں رہو گے۔"

"اب تو وہ بات ہی ختم ہو چکی ہے۔ تم نے مجھے سرکار کی زیارت کرانے تک اپنا مہمان رکھنے کا وعدہ کیا ہے اور عزت کے ساتھ مفت کی روٹیاں مل رہی ہیں تو مجھے ادھر سے بھاگنے کی کیا ضرورت ہے؟" میں نے اسے یاد دلایا۔

"یہ تمہارے دل کی بات ہو سکتی ہے مگر میں اس کی قائل نہیں ہو سکتی۔"

"لیکن ایک بات سن لو۔ آج بھی کئی آدمیوں کی طرف دیکھ کر حقارت سے دو تین دن تک تھوک کر گزارا تھا۔ جب تک ممکن ہوا میں سب کچھ برداشت کرتا رہا۔ میری کھوپڑی سنک گئی تو یہاں کسی بھی وقت خون ریزی ہو سکتی ہے۔" یاد آ جانے پر میں نے ان واقعات سے ضروری سمجھتے ہوئے کہا۔

خود پر قابو رکھو گے۔" اس نے تنت لہجے میں کہا "میں
سمجھا دوں گی۔ پھر بھی تمھیں خیال رکھنا ہوگا کہ اس
مانت بھانت کے لوگ موجود ہیں۔ آپس کے جھگڑوں
کا فیصلہ ہمیشہ پرانے آدمیوں کے حق میں ہوتا ہے۔ تم
ونچے تو کان پکڑ کر باہر نکال دیے جاؤ گے۔"
نے اپنی دانست میں مجھے ایک کڑی سزا سے آگاہ کیا تھا
ے لئے اس کا انکشاف کسی خوشخبری سے کم نہیں تھا
س نے مجھے چلے جانے کے لئے کہا۔ پھر بالا سرکار کے
نے تک ٹھہرانے پر آمادہ ہوگئی۔ اس کی وہ خود مداخلت
ے لئے تشویش کا باعث بن گئی تھی لیکن اس کے تازہ
نے میری مشکل بالکل آسان کردی تھی۔ میں وہاں سے
گلو خلاصی حاصل کرنا چاہتا تھا اگر وہ کے لوگوں سے دنگا
کا اپنا مطلب حاصل کر سکتا تھا۔
ونے والا آمیروں سے میری جھڑپ کے بارے میں وہ سن
تھی اس لئے میں کسی بھی موقع پر جھگڑا کھڑا کر آتو راتی کو
کرنے کا کوئی موقع نہ ملتا اور میری وہاں سے گلو خلاصی

فائرنگ کا شور رفتہ رفتہ دور ہوتا جا رہا تھا لیکن رات کے
میں وہ سب اتنا واضح تھا کہ تھوڑے سے ارتکاز
بلائی کی آواز الگ سی جا سکتی تھی۔ مجھے علم تھا کہ سردار
علی نے پولیس کو الجھانے کے لئے اپنے صرف تین آدمی
ہوڑے تھے لیکن فضا میں جس طرح چیخوں رائفلوں اور
تھین گنوں کا شور گونج رہا تھا اس سے مقابلے کی شدت اور
نال کی کثرت کا اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا۔
آدھا پولیس منٹ کی دھواں دار فائرنگ کے بعد اچانک ہی
زور ٹوٹ گیا۔ چند ثانیوں تک اکا دکا فائر ہوئے اور پھر
نے سناٹا چھا گیا۔
س کا آغاز قافلے کی رفتار پر اثر انداز ہوا تھا۔ فائرنگ
رواں کے کسی حصے سے کسی رد عمل کا اظہار کیا گیا۔
ماچھوں کے شور کے علاوہ پیدل چلنے والوں کے قدموں
اچھالوں میں روندے جانے والے خشک پتوں اور شاخوں
ست سنائی دے رہی تھی۔ بنجارا ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے
لگے پڑاؤ سے پہلے رکنے کا کوئی ارادہ نہ ہو۔
لک ہمارے قریب ہی فضا میں ایک گھٹی گھٹی انسانی چیخ
ابھری اور کسی وزنی شے کے زمین پر گرنے کی آواز آئی۔ یوں
لگا تھا جیسے وہ بدنصیب ضبط کرنے کے باوجود اپنی چیخ پر قابو
سکا ہو۔
نے اپنا کمرے کسی ہوئی پیٹی سے ٹارچ نکال کر آواز کی
ف
لا پتہ آدمی اندھیرے میں کسی کے گرد جمع تھے۔ اچانک

ٹارچ کی روشنی کے ہالے میں مجھے ایک بہت لمبا ناگ نظر آیا جو
دم کے بل کسی درخت کی اونچی شاخ سے الٹا لٹکا ہوا تھا۔ اس
ناگ کا پھن زمین سے بمشکل پانچ چھ فٹ اوپر تھا۔ تیز زبان نکل
اور اندر کر رہا تھا۔ جس وقت اس پر روشنی پڑی تو وہ اپنے جسم کو لہرا
کر فضا میں اسی طرف پہنچنے کی کوشش کر رہا تھا جدھر کچھ لوگ
کسی کے گرد گھیرا ڈالے کھڑے ہوئے تھے۔
ٹارچ کی روشنی لمحہ بھر کے لئے اس ناگ پر پڑی اور دوسری
طرف مڑ گئی۔ میں اپنی اضطراری چیخ پر قابو نہ پا سکا۔
"سانپ!" میں ان لوگوں کو ہوشیار کرنے والے انداز میں
بے اختیار چیخ پڑا۔
ان لوگوں میں کھلبلی مچ گئی۔ بیک وقت کئی آوازوں نے
سانپ کے محل وقوع کے بارے میں پوچھا۔
میرے اشارے پر راتی نے ٹارچ کی روشنی اوپر ڈالی تو سانپ کا
پھن فضا میں جھولتا ہوا اوپر ہوتا جا رہا تھا۔ لمحہ بھر میں وہ ناگ گھنے
درخت کے پتوں میں روپوش ہو گیا۔
زمین پر پڑا ہوا شخص بے ہوش ہو چکا تھا۔ وہ یقینی طور پر اسی
زہریلے ناگ کا نشانہ بنا تھا۔ جس سے دوسرے لوگ بال بال
بچے تھے۔ اس کا چہرہ نیلا پڑ رہا تھا۔ دہانے سے کف جاری تھا اور
بدن پر تشنج کی کیفیت طاری تھی۔
"اسے سانپ نے ڈسا ہے۔ اٹھا کر گاڑیوں کی طرف لے
جاؤ۔" راتی نے ان لوگوں کو حکم دیا۔
ایک شخص نے فوراً ہی اپنی لپٹی ہوئی پگڑی کھول کر مشعل کی
سمت میں دوہری کی اور زمین پر ڈال دی۔ پل بھر میں
مار گزیدہ کو اس اسٹریچر پر منتقل کر دیا گیا۔ دو آدمیوں نے دوہری
پگڑی کے سرے سمیٹ کر اپنی مٹھیوں میں تھامے اور تیزی کے
ساتھ متحرک سرخ روشنیوں کی طرف دوڑ پڑے۔
"اس کا زندہ بچنا محال نظر آتا ہے۔" اپنی جگہ پر توقف کر میں
نے متاسفانہ لہجے میں کہا۔
"زندگی ہوئی تو بچ جائے گا۔ مجھو سانپ کے کاٹے کے
بہترین منتر جانتا ہے۔" راتی بولی۔
"زہر کا توڑ منتروں میں نہیں، اس کے تریاق یا دواؤں میں
ہوتا ہے۔"
"وہ دیسی جڑی بوٹیوں اور انگریزی دواؤں سے ملا جلا کر
بہت سی بیماریوں کا علاج بھی کر لیتا ہے۔ ہمارے بہت کم مریض
علاج کے لئے جنگل سے باہر بھیجے جاتے ہیں کیونکہ وہاں ان کی
گرفتاری کا ڈر رہتا ہے۔"
"پھر تو زیادہ تر مریضوں کی قبریں انہی جنگلات میں بنتی ہوں
گی۔"
"تم کڑوی کسیلی باتیں نہ کیا کرو۔ ایسے حادثے روز روز
نہیں ہوتے۔"

"حالانکہ یہ جنگلات سوری اور زہریلے حشرات الارض کے علاوہ جانوروں سے بھی بھرے ہوئے معلوم ہوتے ہیں۔" میں نے کہا "رات میں ہر وقت بھیڑیوں، گیدڑوں اور سؤروں کی آوازیں آتی رہتی تھیں۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو لیکن انسان کی بو پا کر یہ سب خود ہی دور بھاگ جاتے ہیں۔ بچھو پیر پڑ جائے یا بھیڑیا زخم سے بہنے والے خون کی بو سونگھ کر پیچھے لگ جائے تو اور بات ہے ورنہ ایسے واقعات کم ہی ہوتے ہیں۔"

تھوڑی دیر بعد درختوں کے گھنے جھنڈوں کے درمیان سے کہیں کہیں نظر آنے والے سیاہ آسمان پر ہلکا سا اجالا، دھبوں کی صورت میں نظر آنے لگا جس کا مطلب تھا کہ رات ڈھل چکی تھی اور دن کا سورج طلوع ہونے والا تھا۔

☆☆

اس نے پھر اپنا سر پیٹ کر عورتوں کی طرح بین کرنا شروع کر دیا۔ رات بھر اور آدھے دن کے پیدل سفر کی صعوبتوں اور پھر پڑاؤ کے لئے جنگل کا وہ حصہ صاف کرنے کی مشقت سے تھکے ہوئے بہت سے لوگ تماشا دیکھنے کے لئے ان کے گرد اکٹھے ہوئے۔ کسی کے لبوں پر استہزائیہ مسکراہٹ تھی، کسی کی آنکھوں میں شرارت ناچ رہی تھی اور کوئی کھل کر اس کا مضحکہ اڑا رہا تھا۔

اس کے رونے کا سبب کچھ ایسا ناقابل فہم نہیں تھا۔ سردار رجب علی کی رہنمائی میں وہ قافلہ دوپہر تک سفر کرتا رہا۔ اس دوران میں دریا تو کیا کوئی ندی تک عبور کرنے کی نوبت نہیں آئی اور پھر ایک جگہ گاڑیاں رک گئیں۔ جنگل میں دور دور تک پھیلے ہوئے لوگ گاڑیوں کے گرد جمع ہو گئے۔

جنگل کے دوسرے حصوں کے مقابلے میں اس مقام پر درخت زیادہ گنجان نہیں تھے اور تھوڑی سی محنت کے بعد اسے پڑاؤ کے قابل بنایا جا سکتا تھا۔ سردار کے اشارے پر فوراً ہی وہاں پڑاؤ کی تیاریاں شروع ہو گئیں۔

اسی کے ساتھ سردار رجب علی نے اپنے تین آدمیوں کو بلا کر وہ تینوں قیدی ان کے حوالے کر دیئے جن کے تاوان کی وصولی کی خبر آ چکی تھی۔ سردار کی دانست میں پولیس سے مقابلہ ہونے کا خطرہ سر سے ٹل چکا تھا۔ اس لئے ان تینوں کو پہلی فرصت میں کسی محفوظ مقام تک پہنچانا اس کا فرض بن چکا تھا۔ اس وقت پانچوں قیدی ہتھکڑیوں سے آزاد تھے۔

"سڑک کا راستہ بتا کر انہیں وہیں چھوڑ دینا۔" سردار نے تینوں خوش نصیب یرغمالیوں سے باری باری مصافحہ کرتے ہوئے اپنے آدمیوں کو ہدایت کی تھی "سڑک سے انہیں کوئی نہ کوئی سواری مل جائے گی۔"

ان تینوں کی آنکھوں پر پٹیاں باندھ کر انہیں جیپ میں سوار کرایا گیا۔ سردار کے تین بھاری ڈیل ڈول کے مسلح ساتھی ان کے ہمراہ تھے۔ جونہی جیپ کا انجن غرا کر بیدار ہوا، رام دیال نے سسکی کی سی آواز نکال کر رونا شروع کر دیا جیسے میکے کی بیٹیاں اپنی سسرال کو رخصت ہو رہی ہوں۔

جیپ کے روانہ ہونے کے بعد سردار رجب علی اپنے خیمے کی طرف چلا گیا اور سیٹھ رام دیال کے گرد تماشائیوں کی بھیڑ لگ گئی۔ دوسرا آدمی جس کا نام اکبر تھا، کھوئے کھوئے انداز میں خاموش اور گم صم بیٹھا ہوا تھا۔

"سیٹھ تیری شکل میں مٹکا۔" اچانک کسی زندہ دل نے ہانک لگائی۔

ان الفاظ میں نہ جانے کیا اثر تھا کہ رام دیال اپنا رونا بھول کر اچھل کر زمین سے اٹھ کھڑا ہوا اور کسی دیوانے کی طرح تماشائیوں کو گالیاں بکنے لگا۔ سب لوگ اس تماشے سے محظوظ ہو رہے تھے۔

"مٹکا!" اس کے جنونی ردعمل کو مزید ہوا دیتے ہوئے ایک شخص نے کہا۔ اس بار رام دیال نے اسے دیکھ کر غضبناک انداز میں اس کی طرف دوڑ پڑا۔ وہ بالکل نہتا تھا اس لئے کسی نے بھی اسے پکڑنے یا روکنے کی کوشش نہیں کی بلکہ سب ہی اسے راستہ دے رہے تھے۔

رام دیال نے ایک مختصر اور بھونڈی سی چھلانگ لگا کر اس شخص پر ٹوٹ پڑا جس نے مٹکا کہا تھا۔ رام دیال کے کندھے سے رائفل جھول رہی تھی جو اس کے ذرا سے شانے سے نکل گئی اور وہ دونوں زمین پر بری طرح گتھ گئے۔

"تیری ماں کا مٹکا۔" رام دیال بری طرح ہانپ رہا تھا "تجھے کس نے بتایا۔ آج میں تجھے زندہ نہیں چھوڑوں گا۔ وہ مفت کا مال نہیں ہے۔ میں نے زندگی بھر پیٹ کاٹ کر کمایا ہے۔"

وہ شخص بھی مذاق کے موڈ میں تھا۔ اس لئے رام دیال کو آسانی کے ساتھ اسے گرا کر اس کے دو چار مکے جڑ دینے دیئے تھے۔ جس پر مجمعے میں شور ہو گیا۔ پٹنے والے کے اپنے ساتھیوں کا شور توہین آمیز تھا اس لئے اسے جوش آ گیا۔ اگلے ہی لمحے وہ رام دیال کو زمین پر گرا کر اس کے سینے پر بیٹھا تھا۔ اس تندرست و توانا شخص کے پہلے ہی گھونسے نے رام دیال کے اوسان خطا کر دیئے اور اس کا غصہ بھاگ گیا۔ اس گھونسے سے اس کے چہرے کی جلد پھٹ گئی اور خون بہنے لگا۔

رام دیال کا خون دیکھتے ہی اس شخص کی مستی ختم ہو گئی اور بروقت کئی آدمیوں نے ان دونوں کو ایک دوسرے سے الگ کرا دیا۔

لوگوں کی سرگوشیوں سے مجھے اندازہ ہوا کہ سردار

نب سے گروہ کے تمام ارکان کو یرغمالیوں پر غیر ضروری تشدد
نے کی سخت ممانعت تھی۔ وہ سب ہی اس بارے میں فکرمند
نے لگے تھے کہ سردار کو رام دیال کا خون بہنے کا کیا جواز دے کر
مطمئن کیا جا سکے گا۔

وہاں اس قدر شوروغل ہوا تھا کہ سردار بھی اس ہنگامے سے
لاتعلق نہ رہ سکا۔ وہ دوبارہ وہاں آیا تو بھیڑ کائی کی طرح پھٹ
گئی۔ رام دیال کو مارنے والے کے علاوہ چند ہی آدمی باقی رہ
گئے جن میں میں بھی شامل تھا۔

"اسے کس نے زخمی کیا ہے؟" رام دیال کے چہرے پر خون
کر سردار دور ہی سے چنگھاڑا تھا۔

مجرم سر جھکا کر سردار کی طرف بڑھ گیا "پہلے اس نے مجھ پر
کیا تھا۔"

"لیکن کیوں؟" سردار زمین پر پیر پٹخ کر غصیلے لہجے میں
ا۔

"تیرے سب آدمی حرامی ہیں۔" رام دیال رندھی ہوئی
ز میں بولا "میں دیکھتا ہوں کہ کون مٹکا لے گا۔"

"مٹکا؟" سردار رجب علی اپنے آدمی کو بھول کر حیرت سے
کی طرف گھوم گیا۔

"ہاں ہاں مٹکا۔" رام دیال کسی ضدی بچے کی طرح بولا "وہ
ا کے باپ کا نہیں ہے۔ تمہیں پتا چل بھی گیا ہے تو تم اسے
نہیں لگا سکو گے۔ اس کے منہ پر دلائی بندھی ہوئی ہے۔
نے میرے مٹکے کو ہاتھ لگایا، وہ کڑے کڑے جل کر خشک
ہو جائے گا۔ برہمن ذات کے سوا آنے والے بھی سکھی نہیں
بچے۔"

میں رام دیال کو ترحم آمیز نظروں سے دیکھنے لگا۔ مسلسل
شت، فکر اور بے آرامی نے آخر کار اس کے دماغ کی چولیں
ڈھیلی تھیں اور وہ مذاق میں کہی ہوئی ایک بات پر بھڑک کر وہ
چھ کہنے لگا تھا جسے اپنی قید کی ابتدا سے وہ اپنے سینے میں چھپائے
ئے تھا۔ وہ پیسے کا پجاری تھا۔ اپنی رہائی کے عوض بیس لاکھ کا
تاوان دینے پر آمادہ تھا لیکن سردار رجب علی کا چالیس لاکھ کا
مطالبہ پورا کرنے پر قطعی آمادہ نہیں تھا۔

رام دیال کا اصرار تھا کہ اس کی کل پونجی چالیس لاکھ تھی۔
لاکھ میں سے آدھے وہ سردار کو دے سکتا تھا لیکن سردار کے
مخبروں کی دی ہوئی اطلاعات کے مطابق رام دیال ساٹھ لاکھ کی
آسامی تھا اور سردار اس کا دو تہائی نوچ لینا چاہتا تھا۔

سردار رجب علی بہت گھاگ آدمی تھا۔ میری طرح فوراً ہی
معاملے کا رخ بھانپ گیا۔

"رامو سائیں!" اس نے رام دیال کو مخاطب کیا "ہم خانہ
بدوش لوگ ہیں۔ زیادہ دن تک تمہاری مہمان داری نہیں کر سکتے۔
آج کا دن گیا تو سمجھو کہ کل تمہارا آخری دن ہوگا۔ اس شب

ہاں تو تمہاری لاش دریا میں ہوگی۔ لیکن رجب علی نے بیسیوں خون
کرنے کے باوجود آج تک کسی یرغمالی کی نکسیر بھی نہیں پھوٹنے دی
ہے۔ تمہارے جیسے لالچی آدمی کو مارتے ہوئے مجھے دکھ ہوگا۔ آج میں
ایک یرغمالی کو مار رہا ہوں۔ اسی لئے میں نے......" بولتے بولتے
وہ خاموش ہو کر معنی خیز انداز میں مسکرایا اور پھر بات کا سلسلہ
جوڑتا ہوا بولا "ہاں سائیں! میں نے اپنے دو آدمی عمرکوٹ بھیجے تھے
جو مٹکے کی خبر لائے ہیں۔"

سردار کے الفاظ سن کر رام دیال کو زخمی کرنے والے کے
پژمردہ چہرے پر رونق کی لہر دوڑ گئی۔ رام دیال کا چہرہ تاریک پڑ گیا۔
لمحہ بھر کے لئے یوں محسوس ہوا جیسے اس کا سانس سینے میں رکنے
لگا ہو۔ پھر وہ دمے کے کسی پرانے مریض کی طرح اپنا سر اوپر نیچے
ہلاتا ہوا بمشکل بولا "پھر گھر کے کسی بھیدی نے لنکا ڈھایا ہے۔
ارے رام! میری چوکی کے نیچے گڑے ہوئے مٹکے کی خبر تو میری
پتنی کو بھی نہیں ہے۔ میں لٹ گیا، برباد ہو گیا۔"

سردار رجب علی کے لبوں پر فاتحانہ مسکراہٹ پھیل گئی۔
اس نے رام دیال کو زخمی کرنے والے کو تحسین آمیز نظروں سے
دیکھا کیونکہ اسی کی ہنگامہ آرائی کے طفیل وہ رام دیال تک آیا
تھا۔

"لگتے ہیں تو اب لٹ جاؤ گے رامو سائیں۔" سردار نے
معنی خیز لہجے میں کہا۔

"تت...... تم مجھ سے بے ایمانی نہیں کر سکتے۔" رام دیال
پھٹی پھٹی آنکھوں سے سردار کی طرف دیکھتے ہوئے بولا "مٹکے میں
ستر لاکھ سے اوپر رقم ہے۔ چالیس لے کر میرے تیس لاکھ واپس
کر دو۔"

اپنے شکار کی ذہنی حالت پر سردار نے ایک کرارا قہقہہ
لگایا اور بولا "نہیں رامو سائیں! اندر کا مال تو پورا میرا ہے۔ وہ
میری حق حلال کی کمائی ہے۔ اب تو باہر کے چالیس لاکھ کی بات
کرو جس میں سے بیس لاکھ تم مجھے دینے کو تیار تھے۔ تم تو میرے
اندازے سے بھی تگڑی آسامی نکلے ہو۔"

رام دیال پر ایک مرتبہ پھر دورہ سا پڑ گیا۔ اس کے دہانے
سے جھاگ اڑ رہے تھے اور وہ پورے جہان کو گندی گندی گالیوں سے
نواز رہا تھا۔ وہ تھوڑی ہی دیر میں چیخ چیخ کر بے حال ہو گیا۔ اس
دوران میں سردار دور کھڑا دلچسپی کے ساتھ اس کی لمحہ بہ لمحہ بدلتی
ہوئی کیفیت سے لطف اندوز ہوتا رہا۔

"ستر اور چالیس ہوئے ایک کروڑ دس لاکھ۔" اس گنتی کا
ذکر کرتے ہوئے سردار اپنی خوشی پوشیدہ نہ رکھ سکا "اس میں
پورے ایک کروڑ میرے ہیں۔ دس لاکھ تمہارے۔ تم تو میرے
لئے سونے کی کان نکلے ہو۔ رامو سائیں!"

"رکھ رجب علی! تو زبان کا پکا ہے۔" تھک ہار کر رام دیال
خوشامد پر اتر آیا۔ اس نے سردار کا نام بھی اپنی فطری بے تکلفی

سے لیا تھا کہ مجھے شبہ سا ہوا کہ وہ دونوں ایک دوسرے کے پرانے شناسا بھی ہیں۔

"تو نے میری رہائی کے چالیس لاکھ مانگے تھے۔ اب میرے منگے کی دولت دیکھ کر اپنی زبان سے نہ پھر۔ میں تو گن گن کر تجھے پورے چالیس لاکھ دوں گا۔"

اس کی بات پوری ہونے سے پہلے ہی رجب علی نے ایک فلک شگاف قہقہہ لگایا "کیسا منگا اور کہاں کی دولت؟ یہ سب تو نے ابھی بتایا ہے۔ رامو سائیں اب میں تیرے وارثوں کو تیری طرف سے پیغام بھیجوں گا کہ وہ تیری چوکی اکھاڑ کر زمین میں سے منگا خالی کریں اور باہر کی رقم سے ملا کر ایک کروڑ مجھے دے دیں۔۔۔"

رام دیال کی طرح رجب علی کی بات بھی ادھوری ہی رہ گئی کیونکہ رام دیال کھڑے کھڑے تیورا کر زمین پر ڈھیر ہو گیا تھا۔

چند ثانیوں تک کسی نے اپنی جگہ سے جنبش تک نہ کی۔ میں خود بھی اسے رام دیال کی مکاری سمجھ رہا تھا لیکن وہ زمین پر جس بے طرح گرا تھا اسی طرح پڑا رہا۔ اس کے جسم میں ذرا بھی جنبش نہیں تھی۔ پھٹی پھٹی آنکھیں دور سے پتھرائی ہوئی لگتی تھیں۔ گردن جس بے ڈھب طریقے سے مڑی تھی۔ اسی طرح مڑی رہ گئی تھی۔

میری ہی طرح شاید دوسروں نے بھی صورت حال کا صحیح ادراک کر لیا تھا لیکن اس وقت سردار خود رام دیال کے مقابلے پر اترا ہوا تھا اس لئے اس کے اشارے کے بغیر کوئی رام دیال کو دیکھنے کی ہمت نہیں کر سکتا تھا۔

"بڑا سائیں!" سردار کے پیچھے کھڑا ہوا تھیسو دونوں ہاتھ باندھ کر خوشامدانہ آواز میں منمنایا۔ یہ مجھے پہلے ہی معلوم ہو چکا تھا کہ خود کو چھوٹا سائیں کہلوانے کے شوق میں وہ خود سردار کو بڑا سائیں کہہ کر مخاطب کیا کرتا تھا۔

"کیا بات ہے؟" سردار کا چہرہ سخت کیا تھا اور آواز بالکل سپاٹ ہوتی تھی۔

"وہ مر گیا بڑا سائیں!" تھیسو نے رو دینے والی آواز میں کہا۔

"اسے دیکھو" اس کے منہ میں نسوار ڈال کر سانس دو 'بل' مسلو۔" رام دیال کے گرتے ہی رجب علی کے لب ولہجے میں نمایاں ٹھہراؤ پیدا ہو گیا تھا "شاید ابھی اس میں جان باقی ہو۔"

سب لوگوں کے لئے یہ اشارہ کافی تھا۔ ہر ایک ہی رام دیال کو الٹ پلٹ کر زندہ کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔ تھیسو اس کے بے جان وجود سے ہونٹ ملا کر اپنے پھیپھڑوں کی پوری قوت سے اسے سانس دلانے کی کوشش کر رہا تھا اور رجب علی اپنی جگہ پہ کھڑا ہوا تاسف سے بار بار پیر زمین پر پٹخ رہا تھا۔

شاید اسے افسوس ہو رہا تھا کہ اس نے رام دیال کے سامنے آخری فقرے کیوں ادا کئے تھے۔ اپنا مقصد تو وہ انکشافات سے پہلے ہی حاصل کر چکا تھا۔

سب سے پہلے تھیسو نے حوصلہ چھوڑا "بے کار ہے بڑا سائیں، یہ مر چکا ہے۔"

اس کے اعلان کے ساتھ ہی بقیہ لوگ رام دیال کے پاس سے سیدھے کھڑے ہوتے ہوئے الگ ہو گئے۔ تھیسو نے اپنی ہتھیلیوں کے بوجھ سے اس کی حلقوں سے باہر ابلتی ہوئی پتلیوں پر پپوٹے بند کر دیئے۔ رجب علی کسی سے کچھ کہے بغیر دل گرفتہ انداز میں اپنے خیمے کی طرف واپس چل دیا۔

وہ لوگ دن رات آتش و بارود کے سائے میں رہتے تھے۔ ان کے ہاتھ ان گنت انسانوں کے خون میں لتھڑے ہوئے تھے۔ سفاکی اور بے رحمی ان کے یہاں سرفہرست اوصاف میں شمار کی جاتی تھی۔ پھر رام دیال کو ان میں سے کسی نے قتل نہیں کیا تھا۔ اس بدنصیب نے ہر بری خبر ہنس کر سہی تھی لیکن اس کا دل یہ تجربہ سہ نہ سکا کہ اس نے خود اپنے پیروں پر کلہاڑی ماری ہے۔ سردار کو اس کی دولت کے بارے میں کچھ معلوم نہ تھا۔ اس نے اپنی زبان سے منگے کا راز فاش کر کے مایا دیوی کے چھن جانے کا بندوبست کیا تھا۔ اپنی حماقت کی وجہ سے خطیر دولت سے محرومی کا صدمہ اس کا دل ناتواں نہ جھیل سکا اور اس کی روح اچانک ہی قفس عنصری سے پرواز کر گئی۔ اس موت کا بار ان میں سے کسی کی گردن پر نہیں تھا۔

ان حالات میں ان سب کا اور خاص طور پر رجب علی کا سوگوار انداز دیکھنا میرے لئے ناقابل فہم تھا۔ میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ ان لوگوں کے لئے اپنی تحویل میں کسی یرغمال کا مرنا کوئی بدشگونی تھا یا سردار رجب علی اپنی کسی پرانی آشنائی کی وجہ سے رام دیال کو خاص طور پر زندہ دیکھنا چاہتا تھا۔

تھیسو جیسے نیم حکیم نے رات کے مار کر یو کو موت کے بے رحم جبڑوں سے کھینچ کر نکال لیا تھا لیکن رام دیال کو ان میں سے کوئی موت کے منہ میں جانے سے نہیں بچا سکا تھا۔ ان کی حالتوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ رامو سائیں مرتے مرتے بھی انہیں ان کی زندگی کی بدترین شکست سے دوچار کر گیا تھا۔

میرے لئے اس پوری بھیڑ میں کوئی اور دلچسپی موجود نہیں تھی۔ اس لئے میں سگریٹ سلگا کر وہیں ایک درخت کے سائے میں بیٹھ گیا۔ اسی وقت مجھے اندازہ ہوا کہ ارد گرد کا ماحول انسان کے مزاج پر کتنی شدت کے ساتھ اثر انداز ہوتا ہے۔ پچھلی رات جب پوری شدت گرج کے ساتھ گولیاں چل رہی تھیں تو نہ جانے کتنے ماؤں کے لال ان کی زد میں آ کر ہلاک اور زخمی ہوئے تھے لیکن سردار رجب علی کے گروہ کے کسی فرد پر اس واقعے کا ذرا بھی اثر نہیں ہوا تھا اس لئے ان کے درمیان رہ کر میں بھی

زندگی سے لاتعلق رہا تھا لیکن اب رام دیال کی موت پر وہ سب یاس تھے تو ان کی اداسی مجھے بھی اپنے وجود میں اترتی محسوس رہی تھی۔ مذاق میں شروع ہونے والے اس تماشے کے ہولناک انجام نے میرے ذہن پر گہرا اثر ڈالا تھا۔

رام دیال کے ورثا کی طرف سے تاوان کی رقم وصول نہیں ہوئی تھی اور وہ ان کی تحویل میں مر چکا تھا۔ رہبر علی نے جاتے ہوئے اس برہمن کی لاش کے بارے میں کوئی ہدایت نہیں دی تھی اس لئے قیصو دایات لینے کے لئے سردار کے خیمے کی طرف چل دیا۔ باقی لوگ ٹکڑیوں کی صورت میں رام دیال کی بے گور لاش کے آس پاس جمع ہونے لگے۔

اسی وقت پنچایاس پر غنالا اپنی جگہ سے اٹھا اور سہمی سہمی نظروں سے گرد و پیش کا جائزہ لیتا ہوا بے تدموں رام دیال کی لاش کی طرف بڑھنے لگا۔ میں نے اپنی پوری توجہ اس پر مرکوز کر دی۔

مرنے والا برہمن تھا، چھنے والا مسلمان تھا لیکن مجھے اندازہ تھا کہ اس پرہول جنگل میں ان کے مصائب مشترک تھے۔

اکبر، رام دیال کی لاش کے سرہانے بہت احترام سے اکڑوں بیٹھا اور پھر اس کی آنکھوں سے آنسوؤں کی جھڑیاں لگ گئیں۔ ویسے بھی کم گو اور سب سے الگ تھلگ رہنے کا عادی تھا اس لئے وہ ہچکیوں اور سسکیوں کے درمیان زیر لب جو کچھ بڑبڑا رہا تھا میرے پلے نہیں پڑ سکا۔

رانی نے وہاں آکر اسے رام دیال کی لاش کے سرہانے سے اٹھا دیا۔

"اے تانی!" اس نے میری طرف دیکھ کر کڑکدار آواز میں کہا۔

میرا اور اس کا نام ہم قافیہ تھا۔ میری آدھی اداسی اس کی صورت دیکھ کر ہی دور ہو گئی تھی۔ اس کے انداز تکلم پر میرا دل چاہا کہ "ہاں رانی" کہہ کر جھومتا ہوا اس کی طرف چل دوں لیکن وہاں کسی حرکت کا موقع نہیں تھا۔

"وہ سالا مستی خان کہاں ہے؟" میرے قریب پہنچ جانے پر رانی نے ادھر ادھر نظریں دوڑاتے ہوئے پوچھا۔ سب لوگوں کے سامنے وہ مجھے بالکل ہی بدلی ہوئی لگ رہی تھی۔

"کہیں پڑا اونگھ رہا ہوگا۔ کہو تو میں اسے ڈھونڈ لاؤں؟" میں نے شدید بے تابی سے کہا۔

"ہاں، جلدی بلا لاؤ۔" رانی نے سختی سے کہا "تم دونوں کو بیواش ڈھونڈتا ہے۔"

"یہاں اتنے لوگ کھڑے ہیں۔ ان میں سے کسی کو لے لو!" میں نے اس کے قریب ہو کر آہستگی سے کہا تاکہ میری آواز کسی اور کے کانوں میں نہ پڑ سکے۔

اس کا چہرہ غصے سے سرخ ہو گیا اور وہ مجھے گھورتے ہوئے بولی "جو کہا ہے وہ کرو۔"

میں خاموشی کے ساتھ اول خان کی تلاش میں چل پڑا۔ ان لوگوں میں رو کر رانی کے حکم سے سرتابی کی کوئی بھی جرأت نہیں مشکل پر سکتی تھی۔

"چل ہٹ چھیڑو!" میرے کانوں میں رانی کی آواز آئی "بڑ والی دیپ لدھرے آ" اپنے ماتحتوں سے وہ اکھڑ اور مردانہ لہجے میں بات کرنے کی عادی معلوم ہوتی تھی۔ ان مغلوب الغضب، خون آشام اور بے جگر مردوں کی بھیڑ میں اپنا وجود برقرار رکھنے اور منوانے کے لئے اس نرم و نازک عورت کے پاس کوئی دوسرا چارہ کار بھی نہیں تھا۔

اول خان ایک سایہ دار جگہ پر اپنے تنے پر گیڑا ڈالے واقعی بے خبر سو رہا تھا۔ میں دو مرتبہ اس کے قریب سے گزر گیا لیکن چہرہ ڈھکا ہوا ہونے کی وجہ سے اسے نہیں پہچان سکا۔ تیسری بار ایک شخص کی نشاندہی پر میں نے اس "نئے آدمی" کو بیدار کیا اور اپنے ساتھ لے کر واپس پہنچا تو وہاں میدان صاف ہو چکا تھا۔ جتنی دیر تک میں اول خان کو تلاش کرتا رہا اتنی دیر میں رام دیال کی لاش اٹھائی جا چکی تھی اور رانی بھی انتظار سے اکتا کر لوٹ گئی تھی۔

"تم دونوں کو اس نے پیچھے لے سائیں کے پاس بلایا ہے۔" وہاں موجود ایک شخص نے ہمیں رانی کا پیغام دیا۔

قیصو کی چھولداری شاید جنتر سردار کے خیمے کے قریب ہی ایستادہ کی جاتی تھی۔ وہاں پہنچنے کے لئے میں سردار کے خیمے کے قریب سے گزرا تو اندر حسب معمول سناٹا طاری تھا۔

قیصو اپنی چھولداری میں نہیں تھا۔ اس کے بستر پر رانی جوتوں سمیت دراز تھی اور دل کش لگ رہی تھی۔ اس کا اسلحہ قریب ہی رکھا ہوا تھا۔

"کہاں مر گئے تھے؟" میری صورت دیکھتے ہی وہ جھلا کر غصیلے لہجے میں بولی۔

"یہ منہ لپیٹ کر سو رہا تھا اس لئے اس کی تلاش میں دیر ہو گئی۔" میں نے تحمل سے کہا "لیکن تم نے تو ہمارے آنے کا انتظار کئے بغیر وہاں سے لاش اٹھوا لی۔"

"بند کرو!" اس نے تحکمانہ لہجے میں کہا "اور مجھے بتاؤ کہ ہمارے بارے میں تم اب تک کیا سمجھے ہو؟"

ہم دونوں کیمواس کی قولہ تک پہنچ کر بیٹھ گئے جو بستر کے متوازی رکھی ہوئی تھی۔

"جو کچھ سمجھتے ہیں وہ جلدی ہی بھول جانا پڑتا ہے۔ تم از کم میں تو ابھی تک چکرایا ہوا ہوں۔" میں نے کہا۔

"جو کچھ دیکھ رہے ہو اس کا کوئی مطلب تو تمہاری سمجھ میں آیا ہوگا؟"

"ابھی نہیں نکلا۔ کل کوچ کے وقت دولت پور کے...

دریا عبور کر کے جوہی اور بھان کے قریب سے گزرنے کا ذکر ہوا تھا لیکن مجھے دریا تو کیا کوئی ندی بھی نظر نہیں آئی۔ ہم تو بس جنگلوں ہی میں چلتے رہے ہیں۔"

"وہ سردار کی چال تھی۔" رانی نے سنجیدگی سے کہا "سردار یرغمالیوں کو جلد از جلد رہا کرنا چاہتا تھا۔ انہیں یقین ہے کہ رہا ہونے کے بعد وہ زبان کھولیں گے نہ پولیس کو کوئی بیان دینے کی ہمت کر سکیں گے پھر بھی اپنی منزل کے بارے میں ہم انہیں اندھیرے میں رکھنا چاہتے تھے۔ ہم وہیں پڑاؤ کئے ہوئے ہیں جہاں ہمارا ٹھہرنے کا ارادہ تھا۔"

"لیکن پولیس سے مقابلے کے لئے رکنے والے تینوں آدمی تو بھان اور جوتی کے درمیان بھٹک رہے ہوں گے۔" میں نے پر تشویش ہونے کی اداکاری کرتے ہوئے سوال کیا۔

"وہ یہاں ہمارے ساتھ ہیں۔ انہیں اصل پروگرام معلوم تھا۔ سردار نے میدان میں جو کچھ کہا تھا وہ یرغمالیوں کو گمراہ کرنے کے لئے کہا تھا۔"

"اب تم ہی بتاؤ کہ ہم کیا سمجھیں گے؟ سامنے کی اتنی سیدھی باتیں بھی تمہارے بتائے بغیر ہماری موٹی عقلوں میں نہیں آئیں تو اور کیا خاک سمجھ میں آئے گا؟"

"اس پڑاؤ کے بارے میں تم ہی نہیں سب لوگ بے خبر تھے۔ سردار، اس کے پانچ ساتھیوں اور پیچھے رہ جانے والے تین آدمیوں کو اصل راستے اور منزل کا علم تھا۔"

"تم لڑکوں کے ہاتھوں دسیوں، بیسیوں بلکہ شاید سینکڑوں لوگ مارے جا چکے ہوں گے اور تمہیں ذرا بھی ملال نہیں ہوا ہوگا مگر آج بابا کا ایک لوبھی اپنی مایا لٹ جانے کے صدمے سے پٹ سے مر گیا تو سب لوگ اس طرح اداس ہو گئے تھے جیسے انہوں نے آج سے پہلے چڑیا کے بچے کی موت بھی نہ دیکھی ہو۔"

"اس کی موت کا کسی کو غم نہیں ہو سکتا۔" رانی نے وثوق سے کہا "تم خود کہہ رہے ہو کہ وہ مایا کا لوبھی تھا۔ اول تو رام دیال ہماری قید میں مرنے والا پہلا یرغمالی ہے۔ دوسری بات یہ ہے کہ اس کی دور کی ایک بھانجی سردار کی بیوی ہے...."

"سردار کی بیوی؟" اس انکشاف پر حیرت سے میرے دیدے پھیل گئے۔

"ہاں! لیکن شادی سے پہلے وہ مسلمان ہو گئی تھی۔ کافی عرصے کی ناراضی کے بعد سارے خاندان نے اس لڑکی سے دوبارہ ملنا جلنا شروع کر دیا لیکن رام دیال اس کی صورت دیکھنے کا بھی روادار نہیں تھا جب کہ سردار کی بیوی اپنے اس منحوس ماموں سے بہت محبت کرتی ہے۔ اسے پتا چلے گا کہ رام دیال اس کے شوہر کی قید میں مرا ہے تو اسے بہت صدمہ ہوگا۔"

"اگر وہ زندہ رہتا تو کیا سردار کی بیوی کو اس بات پر ملال نہ ہوتا کہ اس کے شوہر نے اس کے ماموں کو یرغمال بنا کر اس کی دولت ہتھیالی ہے؟" میں نے بچی آواز میں سوال کیا۔ اس وقت رانی سے میری جو گفتگو ہو رہی تھی اس میں ہم آہنگی ہو گئی تھی لیکن میں اپنی پوچھ تاچھ باتوں پر وہ سرداروں کے رد عمل کے بارے میں خوش فہمی کا شکار نہیں تھا۔

"وہی نہیں، اس کے سارے رشتے دار خوش ہوں گے۔ رام دیال کو اپنی دولت پر بہت گھمنڈ تھا۔ اپنے غریب رشتے داروں سے وہ بہت حقارت سے ملتا تھا۔"

"پھر تو سردار کی بیوی بھی کسی بڑے باپ کی بیٹی ہوگی۔ غریب ہوتی تو ماموں اسے منہ لگاتا اور نہ ہی اسے اپنے ماموں سے اس قدر محبت ہوتی۔" سردار کی نجی زندگی کے بارے میں ہونے والی وہ گفتگو میرے لئے بہت دلچسپ تھی۔

اسی وقت قریب ہی کسی جیپ کا طاقتور انجن بیدار ہوا اور پھر اس کی آواز بتدریج دور ہوتی چلی گئی۔ مجھے معلوم تھا کہ رانی نے رام دیال کی لاش لدوانے کے لئے ایک جیپ ہی طلب کی تھی اس لئے انجن کے شور کو یکسر نظر انداز کر دینے ہی میں مجھے عافیت نظر آئی۔ میرا خیال تھا کہ وہ جیپ لاش لے کر ہی روانہ ہوئی تھی۔

"سردار کے سسر کی آج بھی دو فیکٹریاں دن رات چل رہی ہیں۔"

"ان لوگوں کو معلوم ہے کہ ان کا داماد بہت بڑا ڈاکو بن چکا ہے؟"

"کسی کسی وقت تم بچوں جیسی باتیں کرنے لگتے ہو۔" رانی میرے سوال پر ہنس پڑی "سردار رجب علی کے نام سے بچہ بچہ واقف ہے۔ اس نے جب شادی کی تو وہ اسی وقت بڑے ڈاکو کی حیثیت سے مشہور ہو چکا تھا۔"

"پھر ایسے گھر کی لڑکی نے اسے اپنے شوہر کے طور پر کیسے قبول کر لیا؟" میں حیران تھا "سردار ڈاکو بھی تھا اور لڑکی کا ہم مذہب نہیں بلکہ مسلمان تھا۔ سندھ میں تو ہندو ویسے بھی بڑی تعداد میں بستے ہیں اور بارسوخ ہیں۔"

"دلوں کے کھیل نیارے ہوتے ہیں۔ سردار اپنے سسر کے گھر میں ڈاکا ڈالنے کے لئے دن دہاڑے وہاں گھسا تھا۔ ایک پستول سے اس نے چوکیداروں، ملازموں اور سارے گھر والوں کو بے بس کر لیا تھا۔ سب کو ایک کمرے میں مقفل کر کے وہ اپنے سسر کی کھوپڑی سے پستول کی نال لگائے ایک کمرے میں گھسا تو وہاں وہ لڑکی بے خبر سو رہی تھی۔ سردار نے اسے دیکھا اور دل ہار گیا۔ باپ نے ڈاکو کے حکم پر اپنی بیٹی کو جگایا تو وہ سراسیمہ ہو گئی۔ اسے پریشان دیکھ کر سردار نے اپنا ارادہ بدل دیا اور اس گھر سے ایک تنکا بھی لوٹے بغیر، خالی ہاتھ واپس لوٹ گیا۔ اس لڑکی نے دنیا جہان کو لوٹنے والے کا دل لوٹ کر اسے بے حال کر دیا تھا۔ لڑکی کا احمق باپ بالکل نہیں سمجھ سکا کہ ڈاکو نے پورے گھر کو بے

...ارے کے بعد وہ وہاں ڈکیتی کیوں نہیں کی۔ چند روز بعد
...بڑی کوششوں کے بعد ایک بازار میں لڑکی سے ملا تو اسے
...وا کہ وہی فرقت کی آگ میں نہیں جل رہا تھا بلکہ لڑکی بھی پچھلی
...ات کے انوکھے لمحوں کو اپنی آنکھوں میں سجائے اندر ہی
...سلگ رہی تھی۔ وہ بازاری سے سردار کے ساتھ ہولی اور وہ
...کے ایک ہوٹل میں ٹھہر گئے۔ شام کو سردار نے اپنے ایک
...کے ذریعے لڑکی کے باپ کو شادی کا پیغام بھیجا جس پر وہ
...غ پا ہو گیا۔ ایک مسلمان اور وہ بھی ڈاکو، اس کی لڑکی کا
...وار ہو۔ یہ اس کے لئے گالی تھی۔ لڑکی کا باپ دفتروں اور
...انوں میں دھکے کھاتا رہا۔ اخبار والوں کو بھنک ملی تو چٹ پٹی کی
...ے عشق کے افسانے جلی سرخیوں میں چھپنے لگے لیکن لڑکی نے
...باپ اور خاندان کی پروا کئے بغیر، تیسرے دن مسلمان ہو کر
...ار سے شادی کر لی۔"

"تو کیا وہ سردار کے ساتھ نہیں رہتی؟" میں نے اپنے ذہن
...جنم لینے والے ایک خوفناک منصوبے کی روشنی میں دھڑکتے
...دل کے ساتھ اس سے پوچھا۔

"وہ سکھر میں رہتی ہے۔" وہ کھوئی ہوئی آواز میں بولی۔
...سردار کے عشق کی کہانی سناتے ہوئے اسے اپنا بچھڑا ہوا
...ب جانو اچھی یاد آ گیا تھا۔

"سردار کو پکڑنے یا اس پر دباؤ ڈالنے کے لئے پولیس اسے
...نہیں کرتی؟"

"اول تو وہ بڑے خاندان کی بیٹی ہے۔ پھر اتفاق سے وہ بھی
...ج جانتی ہے کہ جس دن اسے چھیڑا گیا، سردار رجب علی
...ل سے نکل کر بستیوں اور شہروں کی اینٹ سے اینٹ بجا دے
...۔ مجھے کی ساری بات یہی ہے کہ پولیس غریب کی ماں، بہن،
...اور بیوی کی بے آبروئی تو کر سکتی ہے لیکن ڈاکو کی کسی عورت کو
...بری نگاہ سے بھی نہیں دیکھ سکتی۔ ڈاکو اپنی عزت کی حرمت کے
...دشمن کے حلق میں ہاتھ ڈال کر آنتیں باہر نکال لیتے ہیں۔"

"رجب علی کے بچوں کا مستقبل کیا ہو گا؟" میں نے چند
...ات کے سکوت کے بعد پوچھا۔

"وہ شوہر بن گیا ہے لیکن اس کا عہد ہے کہ جب تک تمام
...انی نہیں ملے گی، وہ باپ نہیں بنے گا ورنہ اس کے بچوں کو ڈاکو
...اولاد ہونے کے طعنے سننے پڑیں گے۔"

"اور اگر زندگی بھر اسے معافی نہ ملی تو وہ لاولد ہی مر جائے
گا؟"

"اس کا ارادہ یہی ہے۔ وہ دیکھنا ہو گا کہ وہ کب تک اس گھڑی
انتظار کر سکتا ہے۔"

"تم مجھے سوتے سے کیوں اٹھا لائے ہو؟" اچانک اول خان
گھبرائی ہوئی آواز میں پوچھا۔

"اوہ!" میں نے چونک کر کہا "تم کو رانی نے بلوایا تھا۔"

رانی انگڑائی لیتی ہوئی بستر سے اٹھ گئی "تم فضول باتیں بہت
کرتے ہو۔ میں نے تمہیں وقت برباد کرنے کے لئے نہیں بلکہ کام کے
لئے بلایا تھا۔"

"تم نے کام بتایا ہی نہیں۔ میرا خیال ہے کہ تم نے ہمیں
لاش ڈھونے کے لئے بلایا تھا۔ ہمارے آنے سے پہلے لاش جیپ
میں لاد دی گئی تھی اور ابھی چند منٹ پہلے وہ جیپ شاید چلی بھی
گئی ہے۔"

"ایمان داری، وفاداری اور رازداری۔" رانی نے ایک
ایک لفظ پر زور دے کر کہا "سردار رجب علی کے یہ تین اصول
ہیں جو بھی ان سے منہ موڑتا ہے وہ غدار کہلاتا ہے اور سردار
اپنے غداروں کو کتے کی موت مارتا ہے۔"

"شاید تم ہمیں یہ سمجھانا چاہ رہی تھیں۔ یہ تو بہت بنیادی
باتیں ہیں۔ میں سمجھ رہا تھا تم اس سے آگے کی باتیں پوچھ رہی ہو
ان معاملات میں تم ہمیں ہر طرح قابل اعتماد پاؤ گی۔"

"تم دونوں تحسین سے اپنی تنخواہ وصول کر لو۔ وہ اخراجات
کے لئے کچھ فاضل رقم بھی دے گا......"

"لیکن کیوں؟" اول خان نے آنکھیں پھاڑ کر نیند بھگانے
کی کوشش کرتے ہوئے احتجاج کیا "کیا ہمیں نوکری سے نکالا
جا رہا ہے؟"

"نہیں!" رانی دانت پیس کر بولی "یہ سب کام کے سلسلے
میں ہے۔ تمہیں رام دیال کی لاش سکھر پہنچانا ہو گی اور اسی لئے
میں نے تمہیں یہاں بلایا ہے۔"

"لیکن رام دیال کی لاش تو جیپ میں چلی گئی۔ کیا ہمیں اس
کے پیچھے دوڑ لگانا ہو گی؟" اس بار احتجاج کرنے کی باری میری
تھی۔

"جیپ میں سردار کا قاصد گیا ہے تاکہ رام دیال کی لاش
پہنچنے سے پہلے اس کے گھر والوں سے تاوان کی رقم منافع سمیت
وصول کی جا سکے۔ لاش والی جیپ تم تحسین کے ساتھ لے جاؤ گے۔
جنگلات سے باہر نکلنے تک تمہاری آنکھوں پر پٹیاں بندھی رہیں گی
تاکہ پکڑے جانے کی صورت میں تم کسی کی کوئی رہنمائی نہ کر سکو۔
جنگل سے نکلنے کے بعد تحسین تمہیں سڑک کی سمت بتا کر اپنے ساتھی
سمیت واپس جنگل میں آ جائے گا اور تم دونوں جیپ میں لاش
لے کر اس کی بتائی ہوئی سمت میں چل پڑو گے۔ سڑک پر پہنچنے کے
بعد تمہیں سکھر کا رخ کرنا ہو گا۔"

"تو کیا تم رام دیال کے گھر والوں سے اس کی لاش تک کا
تاوان وصول کرنا چاہتی ہو؟"

"اسے ہم نے نہیں مارا، وہ اپنی قدرتی موت مرا ہے۔ اس
کے گھرانے کے لئے دولت ایک عذاب بلکہ زہر بن گئی ہے۔ اس
سے چھٹکارا دلا کر ہم رام دیال کی آنے والی نسلوں پر احسان کریں
گے۔"

"اور اگر ہم قاصد سے پہلے سکھر پہنچ گئے؟" میں نے سوال کیا۔

"یہ ناممکن ہے۔ تمہاری اور اس کی روانگی میں ڈیڑھ گھنٹے کا فرق ہو گا۔ وہ ان راستوں کا کیڑا ہے اس لئے کچے راستوں سے بہت آگے نکل جائے گا۔ تم کو سڑک پر ہی رہنا ہو گا ورنہ تم راستہ بھول جاؤ گے۔"

"راستے میں کسی نے روک لیا تو ہم کیا جواب دیں گے؟" میں نے پوچھا۔

"اپنے بچاؤ کے لئے تم جو چاہو کہہ سکتے ہو۔ یہ بھی کہہ سکتے ہو کہ رجب علی کے آدمی تمہیں شاہراہ سے اغوا کر کے لے گئے اور لاش سمیت جیپ حوالے کر کے تمہیں جنگل سے باہر ہانک دیا۔"

"سچ بول کر کیا ہم تینوں اصولوں کی پامالی کا ارتکاب نہیں کریں گے؟"

"ہرگز نہیں۔ دنیا جانتی ہے کہ رام دیال کو کس نے اٹھایا ہے۔ تم انہیں اس پڑاؤ تک نہیں لا سکو گے۔ اس لئے کسی اصول کی خلاف ورزی نہیں ہو گی۔ یہ سمجھو کہ جنگل سے نکلنے کے بعد تم آزاد اور خود مختار ہو جاؤ گے۔"

"ہمیں سکھر پہنچ کر کیا کرنا ہو گا؟" میں تیزی کے ساتھ اس مہم کی جزئیات پر غور کر رہا تھا۔

"اس بارے میں تمہیں سردار خود بتائے گا۔" اس نے ایمانداری سے ہتھیار ڈال دیئے۔

"اور ہماری یہاں دوبارہ واپسی کیسے ہو گی؟" میرے پاس اگلا سوال تیار تھا۔

"یہ بھی ٹیڑھا سوال ہے۔ میرے پاس اس کا کوئی جواب نہیں ہے؟"

"اور اگر سڑک پر نکلتے ہی پولیس کی کسی گشتی پارٹی نے ہمیں روک لیا اور سکھر پولیس کو وائرلیس پر رام دیال کی موت اور لاش کی پراسرار گمشدگی کی خبر دے دی تو سردار کا قاصد سکھر پہنچتے ہی دھر لیا جائے گا۔ اس خطرے کا کیا توڑ سوچا ہے تم نے؟" خوش قسمتی سے میرا ذہن بہت تیزی سے کام کر رہا تھا۔

"سچی بات ہے کہ میں نے اس نکتے پر دھیان ہی نہیں دیا تھا۔" میری چرب زبانی اسے مسلسل پسپائی پر مجبور کر رہی تھی۔

"میرا خیال ہے کہ تم سردار سے ہماری ملاقات کا بندوبست کرا دو۔"

"ہاں! یہ ضروری معلوم ہوتا ہے۔ تم یہیں بیٹھو۔ قیصو آ جائے تو اس سے پیسے لے لینا۔ میں سردار سے بات کر کے واپس آتی ہوں۔ اتنی دیر میں تم کچھ اور سوالات بھی سوچ لو۔ سردار جرح کرنے والوں کو پسند کرتا ہے۔" وہ اپنا اسلحہ جلدی جلدی سنبھالنے لگی۔

وہ چلی گئی اور میں اول خان کو آنکھ مار کر خالی منہ چلانے میں مصروف ہو گیا۔

"ساری تقریر خود ہی کرنا تھی تو مجھے کاٹھ کے الو کی طرح کیوں اٹھایا؟" اول خان پر غصے کا بھوت سوار تھا۔

"تم تو خود خاموش بیٹھے ہوئے ہو۔ میں نے تمہاری زبان بندی تو نہیں کی ہے۔"

"مجھے معاملات کے سر پیر کا ہی علم نہیں ہے تو میں کیا بکواس کروں؟"

"ساری بات تمہارے سامنے ہو رہی ہے۔ میری اور تمہاری معلومات میں فقط ایک صدراوتی کا فرق تھا۔ جس سے میں نے تمہیں راستے ہی میں آگاہ کر دیا تھا۔ ہمیں اسی کو دہرانے کے لئے بلایا گیا تھا۔"

"مجھے قاصد والی جیپ کے بارے میں بھی کچھ معلوم نہیں ہے۔" وہ بری طرح الجھا ہوا تھا۔

"میرا خیال ہے کہ تم یہاں بیٹھے بیٹھے دوبارہ سو گئے تھے ورنہ میں نے وہ آواز نہیں تمہارے برابر میں بیٹھ کر کی تھی۔ ذہن کو حاضر رکھنے سے بہت سی باتیں خود بخود سمجھ میں آنے لگتی ہیں۔"

"رجب علی کے عشق میں تمہیں یک بیک کیسی اتنی دلچسپی پیدا ہو گئی تھی؟ زیادہ وقت تم نے اس فضول قسم کی کہانی پر ضائع کیا ہے۔ اگر رانی جھوٹ نہیں بول رہی تھی تو رجب علی کی بیوی بہت گھٹیا عورت ہے جس نے اپنی ہوس کی خاطر اپنے پورے خاندان کے نام کو بٹا لگا دیا۔" اول خان پر اکتاہٹ بری طرح حملہ آور ہو رہی تھی۔

"میں بلاوجہ اسے نہیں کرید رہا تھا۔ میرے منصوبے کو سمجھو گے تو اچھل پڑو گے۔"

باہر قدموں کی چاپ سنائی دی اور ہم دونوں ہی خاموش ہو گئے۔

آنے والا قیصو تھا۔ مجھے اس کی خوشامد پسندانہ طبیعت کا اندازہ ہو چکا تھا۔ اس لئے میں اول خان کو ٹہوکا مارتا ہوا اٹھ کھڑا ہو گیا۔ قیصو نے ہماری اس حرکت پر خاصی پسندیدگی کا اظہار کیا۔

"چھوٹا سا کام ہے۔ پیسے کے ساتھ کچھ دارو وارو بھی مل جائے گی؟" رسمی تعارف کے تبادلے کے بعد اس سے پیشگی تنخواہ علاوہ ایک ہزار روپے وصول کرتے ہوئے میں نے کہا۔

چکنے روڑ والے بلیک لیبل کے ادھے کے دو سو روپے میری تنخواہ میں سے پہلے ہی وضع کر چکا تھا۔ مزید دو سو روپے لے کر وہ بخوشی اس لینڈ روور کی طرف چل دیا جس کے پچھلے حصے میں اناج کی بوریاں اور شراب کے کریٹ لدے ہوئے تھے۔ اول خان کے نزدیک شراب نوشی بے ہودہ شغل تھا۔ اس لئے جھونپڑی ہی میں بیٹھا رہا۔

ڈاکو بنانے کا تصور نہیں کر سکتا۔ میری اور تمہاری زندگیوں میں وہ روشن دن ضرور آئے گا اور بہت جلد آئے گا۔ جاؤ خدا تمہیں سلامت رکھے۔"

ہم دونوں رانی کے ساتھ تیزی سے باہر نکل آئے "تم جاؤ تو جا کر تھوڑی دیر کے لئے سو جاؤ!" رانی نے اول خان سے کہا۔

میری چھٹی حس نے فوراً ہی خطرے کا نعرہ بلند کیا لیکن اول خان اس کا مشورہ سنتے ہی کسی تھکے ہوئے گدھے کی طرح سر جھکا کر اس سمت میں چل دیا جدھر سے میں اسے اٹھا کر لایا تھا۔

"میں نے تم کو بتایا تھا کہ سردار کے بچے نہیں ہیں پھر تم نے اس کے سامنے بال بچوں کا ذکر کیوں کیا؟" رانی نے میرے ساتھ گاڑیوں کی طرف بڑھتے ہوئے برہمی کے ساتھ سوال کیا۔

"اسے چھیڑ کر اس کا رد عمل دیکھنا چاہ رہا تھا۔" میں نے سادگی سے اعتراف کر لیا۔

"تم نے دیکھا کہ بچوں کے ذکر پر وہ کتنا اداس ہو گیا تھا؟ تم ابھی نئے ہو اس لئے ان باتوں کو نہیں سمجھ سکتے۔ تمہارے سر پر پیسہ حاصل کرنے کا بھوت سوار ہے۔ جب تم خوب دولت بٹور لو گے تو ان جنگلوں میں تمہیں ہر طرف مہیب تاریکیاں اور تنہائیاں نظر آنے لگیں گی۔ یہ صحراؤں سے یہی شب و روز گزار کر ہم تھک گئے ہیں۔ باہر سے ہم سب بہت مضبوط، سفاک، ظالم اور بے خوف نظر آتے ہیں لیکن وہ سب ہماری ماضی کی پرچھائیاں ہیں جو ابھی تک ہمارا ساتھ دے رہی ہیں ورنہ حقیقت یہ ہے کہ ہم اندر سے بہت بری طرح ٹوٹ پھوٹ چکے ہیں۔"

وہ رام دیال کی لاش والی جیپ کے قریب پہنچ کر اس کی ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھ گئی اور چابی اگنیشن میں لگائی۔ اس نے اپنے کندھے سے رائفل اتار کر اپنے داہنے پہلو میں کھڑی کر لی تھی۔ کارتوسوں کی پیٹی بدستور اس کے شانے پر موجود تھی۔ کمر سے لٹکے ہوئے چرمی ہولسٹر میں بھرا ہوا مشین پسٹل موجود تھا۔

"کہاں جا رہی ہو؟" میں نے اس کی تقلید کے بغیر استعجاب آمیز لہجے میں پوچھا۔

"آؤ، ابھی تھوڑی دیر میں واپس آتے ہیں۔" اس نے میری طرف دیکھ کر کہا۔

اس سے نگاہیں چار ہوتے ہی میرے فرشتے کوچ کر گئے۔ پتھر میں جونک لگنے کے وہ آثار میرے لئے حیران کن تھے۔ میں اسے شہ زور مردوں سے گالیوں کے ساتھ تو تڑاخ سے بات کرتے ہوئے دیکھ چکا تھا۔ عملاً وہ اپنے کیمپ کا ہوا بنی ہوئی تھی۔ غنیمت یہ تھا کہ اس وقت تک اس نے مجھ سے کوئی بدکلامی نہیں کی تھی۔ ... وہاں سے میری روانگی میں زیادہ وقت باقی نہیں رہا تھا۔ اس لئے میں با دل ناخواستہ اس کے برابر والی سیٹ پر بیٹھ گیا۔

اول خان کو خوبصورتی کے ساتھ ٹال کر وہ جس انداز میں جیپ میں روانہ ہو رہی تھی اس سے مجھے دال میں کچھ کالا نظر آنے لگا تھا۔ میرے ذہن میں کچھ خدشات سر ابھار رہے تھے جن میں جہنم کی سی ذلالت بھی تھی اور آتشیں گولی کی کثافت بھی۔ میں نے اپنی سب مشین گن پاؤں دان میں رکھنے کے بجائے احتیاطاً گود میں رکھ لی اور اس کی کھٹکی دبا کر اسے مسلسل فائر پر ڈال دیا۔

جیپ ناہموار زمین پر جھٹکے لیتی ہوئی درختوں کے درمیان اندر کی طرف بڑھنے لگی۔

جب تک جیپ چلتی رہی ہم دونوں ہی خاموش رہے۔ میں اپنے تفکرات میں الجھا ہوا تھا اور وہ شاید اپنے خیالات مجتمع کرنے میں مصروف تھی۔

پڑاؤ سے تقریباً نصف میل دور نکل آنے کے بعد رانی نے ایک صاف ستھرے مقام پر جیپ روک کر انجن بند کر دیا۔

"رک کیوں گئیں؟ یہ مقام خطرناک معلوم ہوتا ہے۔" میں نے گہرے گہرے سانس لیتے ہوئے کہا "یہاں قریب ہی کہیں کوئی ندی یا چشمہ معلوم ہوتا ہے۔ جانور وہاں پانی پینے آتے ہوں گے۔ اس کھلی ہوئی جیپ میں بے خبری میں کوئی درندہ ہم پر حملہ آور بھی ہو سکتا ہے۔"

وہ ہلکی سی مسکراہٹ کے ساتھ میری بات سنتی رہی پھر شیریں لہجے میں بولی "انسانوں سے لڑتے لڑتے میں جانوروں سے بے خوف ہو گئی ہوں۔ ہاں تم سے ڈر لگتا ہے۔"

میں ایک گہرا سانس لے کر نشست کی پشت گاہ سے ٹک گیا "مجھ سے کیوں ڈر لگتا ہے؟"

"تم چہکتی ہوئی اور چٹکیلی باتیں کرتے ہو جو زندگی سے بہت قریب ہوتی ہیں۔"

"بہت سے لوگ مجھ سے اچھی اور میٹھی باتیں کرتے ہیں۔ یہ تو اپنی اپنی پسند کی بات ہوتی ہے۔"

"میں بانو کی زندگی کے آخری لمحات کو زندگی بھر نہیں بھلا سکوں گی۔۔۔"

مجھے گمان ہوا کہ وہ اس واقعے کو دہرا کر ایک مرتبہ پھر میری طبیعت بے مزہ کرے گی اس لئے میں نے اس کی بات کاٹ کر جلدی سے کہا "ایسے کٹھن لمحات ہر جوڑے کی زندگی میں آتے ہیں۔ بیشتر اوقات ایسا ہی ہوتا ہے کہ ساتھ جینے والے ایک ساتھ زندگی کی قید و بند سے آزاد ہو جائیں۔ بانو بھی خوش نصیب تھا کہ تمہاری موت کا صدمہ جھیلنے سے بچ گیا۔ اسی طرح تم بھی خوش قسمت ہو کہ آخری وقت پر تمہیں اس کی خدمت کرنے کا موقع مل گیا۔ اصل بات یہ ہوتی ہے کہ ہم لوگ کسی واقعے کو کس طرح سے لیتے ہیں۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ اب تو میرے دل و دماغ نے اس حقیقت کو قبول کر لیا ہے کہ وہ مجھ سے اتنی دور چلا گیا جہاں سے اس کی واپسی ناممکن ہے لیکن ان لمحات میں

...ن ذات میں جو مردانہ بے باکی دیکھی اس نے مجھے اُسی وقت
...ا تھا۔ قریب المرگ دشمن سے ایسا سلوک جرے سے بڑا
...نہیں کر سکتا۔ پھر میں نے دوبارہ تم کو سردار کے خیمے میں
تو اسی لئے فیصلہ کیا کہ تم سے ہمیشہ انجان بنی رہوں گی لیکن
...جتوں سے زیادہ تو تم نہیں رہ سکے۔" اس کی شہادت کی
غیر ارادی طور پر اسٹیئرنگ وھیل کو کھرچنے میں مصروف
تھی۔

"لیکن پہلی بار تو تم مجھے دھمکیاں دینے کے لئے میرے پاس
تھیں۔"

"وہ میرے اندر کا خوف تھا جو مجھے تم پر حاوی ہو جانے پر
رہا تھا۔ تمہاری باتیں دلکش ہوتی ہیں۔ میں دو مردوں کی
...تھیں زیر کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکی۔"

"یہ میری خوش قسمتی ہے۔" میں ہولے سے ہنس دیا "تو کیا
...رف یہی بتانے کے لئے مجھے یہاں لائی ہو؟"

"تم نے کہا تھا نا کہ مرد سردار کھلونوں سے اپنا دل بہلاتے
تو عورت سردار ہو کر کیا کرے گی؟ تمہاری اس بات نے مجھے
...سے ہلا کر رکھ دیا ہے۔ تم نے میری آنکھیں کھول دی ہیں۔
...میں دیکھتی ہوں تو سامنے تاحدِ نظر پھیلی ہوئی ایک تپتی ہوئی
...گزر نظر آتی ہے جس پر کسی سہارے کے بغیر سفر کرنا مشکل ہی
...ں بلکہ ناممکن ہے۔"

"صرف باتیں کرنے اور عمل کی بھٹی سے گزرنے میں یہی
...ہوتا ہے۔"

"عورت جنگل میں ہو یا گھر میں، اگر وہ باعزت زندگی گزارنا
...تی ہے تو اسے مرد کے سہارے کی ضرورت ہوتی ہے۔ ایسا مرد
...اسے کھلونا نہ سمجھے بلکہ ہر کٹھن گھڑی میں اس کا پشت پناہ
...بت ہو۔" اس کی آواز دھیمی اور خوابناک ہو گئی۔ مجھے اس کی
...انداز اور شخصیت تک بدلی ہوئی محسوس ہو رہی تھی۔

"مجھے خوشی ہے رانی کہ تم نے کوئی ٹھوکر کھائے بغیر یہ باتیں
...جھ لی ہیں۔"

"تمہیں یاد ہے۔ تم نے کہا تھا کہ سردار رجب علی کے آدمی
مجھے مرد کی نہیں بلکہ ایک غلام کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔ اس لئے
مجھ سے ڈرتے ہیں لیکن تم مجھ سے نہیں ڈرتے۔" اس کے ذہن
...گزرتے ہوئے بھولے لمحات کی یادیں آتش بازی کی بے ضرر
چنگاریوں کی طرح پھیل رہی تھیں۔

"میں اب بھی اپنے اس بیان پر مضبوطی سے قائم ہوں۔
کسی کا لحاظ کرنا اور بات ہے لیکن اس سے ڈرنا بزدلی کی بات ہے۔
کوئی کسی عورت سے کبھی خوفزدہ ہو ہی نہیں سکتا کیونکہ وہ اسے
غلام بنا کر رام کرنے کے ہر حربے سے لیس ہوتا ہے۔"

"مجھے دھوکے میں چھپا ہوا دیکھ کر تمہارا دل چاہا تھا کہ تم مجھے
اپنے کندھوں پر اٹھا لو۔" اس نے فرطِ جذبات سے بھاری ہوتی
ہوئی آواز میں مجھے یاد دلایا۔

"تمہاری جگہ کوئی بھی شریف اور خوبرو عورت ہوتی تو میرا
یہی دل چاہتا۔ تم سے تو میں صرف کہہ کر رہ گیا تھا۔ اسے شاید
پوچھے کے بغیر اپنے کندھوں پر اٹھا لیتا۔" میں نے ہنستے ہوئے
کہا۔

اس نے پلٹ کر میری طرف دیکھا۔ اس کی آنکھوں کے
گوشوں میں بجلی سی نمی جھلملا رہی تھی۔ تمتماہٹ سے اس کا چہرہ
سرخ ہو رہا تھا۔ میں اندازہ نہیں کر سکا کہ وہ غصے کی سرخی تھی یا
وہ ان نرم و نازک گوشوں پر بات کرتے ہوئے شرم و حیا سے
سرخ ہوتی جا رہی تھی۔

وہ چند ثانیوں تک پلکیں جھپکائے بغیر یونہی مجھے گھورتی رہی
پھر اس نے غیر متوقع طور پر جھپٹ کر دونوں ہاتھوں سے میرا
گریبان تھام لیا اور مجھے پوری قوت سے جھنجھوڑ کر رکھ دیا۔

"تم سمجھتے کیوں نہیں؟" اس بار اس کی آواز واضح طور پر
رندھی ہوئی تھی اور وہ میرے تجاہلِ عارفانہ پر غصے سے بپھری
ہوئی معلوم ہو رہی تھی "میں اتنی دیر سے بکے جا رہی ہوں اور
تمہارے کان پر جوں بھی نہیں رینگی۔"

"میں تمہاری ہر بات کا جواب دے تو رہا ہوں۔" میں نے
اپنا گریبان چھڑانے کی ناکام کوشش کرتے ہوئے بے بسی کے
ساتھ کہا "تمہاری ہر بات پوری طرح میری سمجھ میں آ رہی
ہے۔"

"خاک سمجھ میں آ رہی ہے۔" اس نے غصے میں ایک بار پھر
میرے گریبان کو جھٹکا دیا "ویسے دنیا بھر کی باتیں بنا لیتے ہو لیکن
اس وقت تمہاری کھوپڑی پر برف جمی ہوئی محسوس ہو رہی ہے۔
آخر تم سمجھتے کیوں نہیں؟ میں تم سے اپنی باتوں کا جواب چاہتی
ہوں۔ جواب لئے بغیر تمہاری جان نہیں چھوڑوں گی۔"

"جواب تو میں نے ہر بات کا دیا ہے۔ میرا خیال ہے کہ تم
مجھ سے اپنے پچھلے رویے پر شرمندہ ہو۔ اگر تمہارا مطلب معافی
سے ہے تو میں تم کو اپنے دل کی گہرائیوں سے معاف کرتا ہوں۔"

اس بار اس کی قوتِ برداشت جواب دے گئی اور وہ گریبان
کے سہارے مجھے اپنی طرف کھینچتے ہوئے سرگوشیانہ مگر تیز آواز میں
غرائی "کان کھول کر سن لو کہ میں نہ چاہتے ہوئے بھی تمہیں پسند
کرنے لگی ہوں۔ میں اکیلی زیادہ دور تک نہیں چل سکوں گی۔ اس
بارے میں ابھی تمہارا جواب سننا چاہتی ہوں۔"

مجھے بے اختیار جھرجھری سی آ گئی۔ اس کی آنکھوں میں رکے
ہوئے دو موتی گوشوں سے ڈھلک کر اس کے رخساروں پر آ گئے
تھے۔ اس کی آواز میں غصے اور بے بسی کا ملا جلا امتزاج تھا۔ وہ
بپھری ہوئی شیرنی کی طرح میرا گریبان تھام کر میرے سینے پر سوار
تھی اور شاید مجھ سے اسی لئے جواب سننے کی منتظر تھی۔

"آرام سے بیٹھو" میں نے دونوں ہاتھوں سے اس کی کر

تھام کر اسے جھنجھوڑتے ہوئے کہا "اتنی دیر سے تم گول مول باتیں کر رہی تھیں۔ اب میری سمجھ میں آیا ہے کہ تم کیا چاہتی ہو۔ اپنی جگہ پر جمی رہو تاکہ میں کچھ سوچ سکوں۔"

اس نے مجھے گھورتے ہوئے میرا گریبان چھوڑا اور واپس ذرا فاصلے پہ بیٹھ کر جم گئی۔

"اگر دیکھا جائے تو تم قبیلہ میں چھپتے چھپاتے لوٹ لیتے یا لٹ جانے کا بڑا رواج نظر آتا ہے۔" میں نے اپنے گریبان کے کھل جانے والے بٹن دوبارہ لگاتے ہوئے دھیمی آواز میں تبصرہ کیا "سردار صاحب علی ڈاکا مارنے گیا اور پہلی ہی نظر میں دل لٹا کر خالی ہاتھ واپس لوٹ آیا اور اب تم ایک نئی خبر سنا رہی ہو۔ کیا میں یہ پوچھنے کی ہمت کر سکتا ہوں کہ یہ واقعہ کب رونما ہوا یعنی تم نے مجھ کو کب سے پسند کرنا شروع کیا ہے؟"

"اب تم میرا مضحکہ اڑاؤ گے؟" وہ آنکھیں نکال کر غرائی۔ "میں نے کبھی تمہارے قریب آنے کی کوشش نہیں کی۔ میں اپنی سخت گیری سے تمہیں گروہ کے دوسرے لوگوں کی سطح پر رکھنا چاہتی تھی لیکن تم وحشائی کے ساتھ میرے سامنے ڈٹے رہے۔ میں تم سے بے پناہ نفرت کرنا چاہتی تھی کیونکہ تم چاچو کے قاتل ہو لیکن میں کوشش کے باوجود اپنی اس نفرت کو برقرار نہیں رکھ سکی۔ تمہیں شہر جانے کا حکم نہ ہوتا تو میں آج بھی تم سے کوئی بات نہ کرتی۔ تمہاری اچانک روانگی کی خبر مجھے یہاں تک لائی ہے۔ ... تم پر میرا کوئی حق نہیں ہے لیکن میں تمہاری زبان سے اپنی بات کا جواب سننا چاہتی ہوں۔"

"تم ایک حسین اور قابل پرستش عورت ہو رانی!" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا "میرا دل بھی تم سے باتیں کرنے کے لئے مچلتا رہتا ہے۔ تم نے اپنی ذات پر سختی اور تحکم کا خول نہ منڈھ لیا ہوتا تو شاید میں کوئی پیش قدمی بھی کر بیٹھا ہوتا۔ مجھے خوشی ہے کہ میری شہر روانگی کی اطلاع نے تم کو اپنے خول سے باہر آنے پر مجبور کر دیا۔"

اس کی نمناک آنکھیں یک بیک چمک اٹھیں اور اس نے نرمی سے اپنا سر میرے شانے سے ٹکا دیا۔

"دل کے معاملے عجیب اور انسان کی اپنی دسترس سے باہر ہوتے ہیں۔" میں نے اس کے نرم اور سیاہ بالوں میں ہاتھ پھیرتے ہوئے کہا۔ "نفرت اور چاہت کے جذبے دلوں کی گہرائیوں سے اٹھتے ہیں اور اتنی شدت سے اٹھتے ہیں کہ ہم ان کے سامنے بے بس ہو کر رہ جاتے ہیں۔ مجھے تمہارے سائیں سرکار سے ملنے کا کوئی شوق نہیں تھا۔ اس کے ذکر میں میں نے صرف اس لئے دلچسپی لی تھی کہ اس بہانے مجھے چند روز تمہارے ساتھ رہنے کا موقع مل جائے گا۔"

"تم سچ کہہ رہے ہو؟" اس نے میرے شانے سے سر اٹھا کر حسرت سے کانپتی ہوئی آواز میں پوچھا۔ اس وقت اس کی کیفیت کسی ایسے بچے کی سی تھی جو اپنی پسند کے کھلونے کے لئے رو رو کر نڈھال ہو گیا ہو اور پھر اچانک ہی وہ کھلونا مل جانے پر رونا دھونا بھول کر قلقاریاں مارتا ہوا کھلونے سے کھیلنے میں مصروف ہو گیا ہو۔

"میں جھوٹ بولتا ہی کب ہوں؟ تم نے خود وعدہ کیا تھا کہ اب تک مجھے سائیں سرکار سے نہیں ملواؤ گی۔ میری مہمان داری کرتی رہو گی لیکن اب تو تم ہی مجھے شہر بھیج رہی ہو۔"

"رام دیال کو تم میں سے کسی نے نہیں مارا۔ یہ کارتو ناگہانی آفت بن کر سامنے آیا ہے۔ سردار اپنی بیوی کی خوشنودی کے لئے تمہیں لاش کے ساتھ بھیج رہا ہے۔ وہ اسے جتانا چاہتا ہے کہ اس کے ماموں کی لاش ایک لمحے کے لئے بھی لاوارث نہیں چھوڑی گئی تھی۔ تم شہر جا رہے ہو۔ میں اپنے گاؤں اور جنگل سے کبھی کسی شہر نہیں گئی لیکن میں نے شہروں کی کہانیاں سنی ہیں۔ وہاں قدم قدم پر خوبصورت اور چالاک عورتیں سیدھے سادے مردوں کو پھانسنے کے لئے موجود ہوتی ہیں۔ میں تم سے وعدہ لینا چاہتی ہوں کہ تم ان سے دور رہو گے اور جلد از جلد میرے پاس لوٹ آؤ گے۔"

"تم یہ کیوں بھول رہی ہو کہ میں شہر سے ہی اس جنگل میں آیا تھا۔" میں نے اس کے معصومانہ خوف پر ہنستے ہوئے کہا "شکر پور خیر چھوٹا سا شہر ہے۔ میں تو بڑے شہروں میں عمر بھر دندناتا پھرا ہوں لیکن مجھے کبھی کسی خوب صورت عورت نے میرا راستہ نہیں روکا۔ چھوٹے اور محروم ذہن کے لوگ اپنی تسکین کے لئے ایسے قصے تراشتے ہیں۔"

"ماضی کو بھول جاؤ۔ اس وقت تم مجھ سے نہیں ملے تھے لیکن اب تمہیں ہر لمحے یہ یاد رکھنا ہو گا کہ رانی ان جنگلوں میں تمہاری واپسی کی راہ تک رہی ہے۔"

"لیکن میری واپسی میرے بس سے باہر ہو گی۔ سردار کا حکم تم نے خود سنا ہے۔"

"تم فکر نہ کرو۔ میں سردار کو راضی کر لوں گی۔ وہ بہت جلد تمہیں واپس بلا لے گا۔"

وہ چاچو کی موت کے بعد کرب اور تنہائی کے جس جہنم میں جل رہی تھی اس کا مجھے بخوبی اندازہ ہو چکا تھا۔ وہ ویرانوں میں پلنے اور رہنے والی ایک وحشی ہرنی تھی اور شہر کے پنجرے میں بندھا ہوا غزال۔ حالات کے طوفانی جھکڑ نے ہمیں دوبارہ ایک دوسرے کے سامنے ضرور لا پھینکا تھا لیکن تلخ حقیقت یہ تھی کہ ہم دو متوازی راستوں کے مسافر تھے جو ابد تک بھی کبھی ایک دوسرے سے نہیں مل سکتے تھے۔ پھر بھی وہ ایک عورت تھی۔ اگر میرے جھوٹے الفاظ اور کھوکھلے وعدے سے اس کی ٹوٹی پھوٹی ہوئی ذات کو کوئی سہارا مل سکتا تھا تو مجھے

ہے گریز نہیں کرنا چاہیے تھا۔ اسی لئے میں نے اس کے
بارے خلاف کوئی مزاحمت نہیں کی اسے غزالہ کے بارے
میں نہیں بتایا تھا۔

اگر وہ اپنے وعدوں میں سچی تھی اور اس کے دل میں محبت کی
سی چنگاری بھڑک اٹھی تھی تو وہ میرے زندہ رہنے کے بعد پورا
سال اور میری واپسی کی امید میں اپنی پہاڑ جیسی زندگی کے کئی
برس آرام سے گزار سکتی تھی۔ ہجر و فراق کی اس آنچ میں ہوئی
سے وہ ایک پختہ کار اور سمجھدار عورت بن کر برآمد ہوتی۔
مابعد جب میرے بارے میں اس کے سامنے حقائق ابھر جاتے
بہتر طور پر اپنے اچھے مستقبل کے لئے کوئی فیصلہ کر سکتی تھی۔
مانا کہ وہ ایک نامی گرامی ڈاکو کی بیوی رہی تھی جس نے
بچی کے ایک حوالات سے غزالہ کو اغوا کر کے مجھے بدترین
کرب اور اذیت سے دوچار کیا تھا مگر یہ بھی ایک حقیقت تھی
میں نے اس ڈاکو کو ہلاک کر کے رانی جیسی خوبرو اور بھرپور
کو تنہائی کے ہولناک جہنم میں دھکیلا تھا اور اس گناہ میں
اس کا مقروض تھا۔

چراؤ والی مشاغل اور سخت گیر رانی اس وقت پگھل کر موم
ہوئی تھی۔ محبت کے سرور آگیں خمار نے اسے چور چور کر کے
دگی کی اس منزل پر پہنچا دیا تھا جہاں میں بڑی آسانی کے ساتھ
کے پیکر سے طرب و انبساط کے چند لمحے کشید کر سکتا تھا لیکن
اس وقت میرے اندر کا حیوان سویا ہوا تھا۔ ذہن پورے ہوش و
اس کے ساتھ بیدار تھا اس لئے ہم دیر تک جیپ سے اتر کر
اس ٹہلتے اور باتیں کرتے رہے۔ وقت دھیمے دھیمے گزرتا رہا جس
ہم دونوں میں سے کسی کو احساس نہ ہو سکا پھر اچانک ہی مجھے
اسی کا خیال آیا۔ ہماری طویل غیر حاضری کی وجہ سے اگر چراؤ پر
ہماری ڈھونڈ پڑ جاتی تو بے رحم اور سازشی عورتوں کے اس غول
میں عجیب و غریب کہانیاں پھیل سکتی تھیں۔

ڈھلنے کے وقت ہم چراؤ پر پہنچے تو وہاں سب کچھ نارمل تھا۔
پتا چلا کہ سردار نے ہماری روانگی کا پروگرام مؤخر کر دیا تھا۔ نئے
پروگرام کے مطابق ہمیں اندھیرا پھیلنے پر وہاں سے روانہ ہونا تھا۔

اندھیرا پھیلنے میں زیادہ دیر باقی نہیں تھی۔ فضا میں کھانے کی
اشتہا انگیز بو پھیلی ہوئی تھی۔ میں بھی لنگر سے اپنا کھانا لے کر
اول خان کی تلاش میں چل دیا۔

ان گھنے جنگلات میں شام کا تصور بہت واضح نہیں تھا۔ دن
ہوتا تھا یا پھر رات اپنے پر پھیلا دیتی تھی۔ سورج غروب ہوتے
ہی وہاں اچانک اور اس قدر تیزی سے اندھیرا پھیلتا تھا کہ شام
معدوم ہو کر رہ جاتی تھی۔ اندھیرے میں موٹے موٹے مچھروں کی
یلغار اس قدر شدید ہوتی تھی کہ دس پانچ مچھر نگلے بغیر اندھیرے
میں کھانا کھانا ممکن نہیں رہتا تھا۔

"تم یہاں واپسی کے بارے میں بہت فکر مند نظر آتے
ہو۔" "میری صورت دیکھتے ہی اول خان دھیمی آواز میں بڑبڑایا۔
"پہلے رانی سے اور پھر سردار سے اس بارے میں پوچھ رہے تھے۔
...کان کھول کر سن لو میں کسی قیمت پر دوبارہ ادھر نہیں آؤں گا۔"

"اس نوکری کا بندوبست تم ہی نے کیا تھا۔" میں نے اسے
چھیڑا۔ "اور پھر تم تو خود کو نیم فوجی کہتے ہو۔ فوجیوں کو اپنی مہمات
بلکہ مہینوں تک میں اس سے بدتر حالات سے گزرنا پڑتا ہے۔"

"بھاڑ میں گئی نوکری اور ایسی کی تیسی میں گئی میری تربیت۔
تم مجھ سے زیادہ سخت جان ہو تو اکیلے ہی لوٹ آنا۔ مجھے معلوم ہے
کہ اب تمہاری رانی سے گاڑھی چھن رہی ہے۔ عقل پر کسی
جوان اور خوبصورت عورت کا پردہ پڑ جائے تو سیانے سے سیانا
آدمی بھی ایک بار جہنم میں کود ہی پڑتا ہے۔"

"مرتے دم نہ چھوڑ رہا میں مجھ سے کرتی ہے لیکن اس کی نظر
تم پر ہے۔ وہ تم سے شادی کے بارے میں بہت سنجیدگی کے ساتھ
غور کر رہی ہے۔ میرا تو خیال ہے کہ وہ اس بارے میں سردار سے
بھی بات کر چکی ہے۔"

"تم جھوٹ بول رہے ہو۔" اس نے غصیلے لہجے میں کہا لیکن
اس کی آواز سے خوشگوار حیرت بھی نمایاں تھی۔ انداز ایسا ہی تھا
جیسے مجھ سے میری بات کی مکرر تصدیق سننا چاہتا ہو۔

"اس سے شادی کر لو گے تو شاید سردار ڈاکوؤں کی اس
آبادی میں اضافے کے لئے تمہیں کوئی چھوٹا موٹا خیمہ بھی دے
دے گا۔ میں بھی کبھی کبھی وہاں آرام کر لیا کروں گا۔" میں نے
سنجیدگی سے کہا لیکن وہ میرا سوال مذاق میں اڑا گیا۔

"ایک بار یہاں سے نکل جاؤں تو پھر دیکھتا ہوں کہ کون ادھر
لاتا ہے؟"

اندھیرا پھیلتے ہی ہم سردار کے خیمے پر پہنچ گئے۔ تیمور اور اس
کا ساتھی اپنی سج دھج کے ساتھ دور ہی سے ڈاکو لگ رہے تھے۔
ان کے جسموں پر رائفلیں، کلاشنکوف، پستول اور کارتوسوں کی
پٹیاں، سب ہی چیزیں موجود تھیں۔ تیمور، رانی اور چند افراد بھی
وہاں جمع تھے۔ آخر سردار رجب علی نے اپنے خیمے سے باہر آ کر
ہمیں الوداع کہا۔ تیمور نے ڈرائیونگ سیٹ سنبھال کر انجن
اسٹارٹ کیا۔ میں نے پنجر سیٹ سنبھال لی۔ دوسرا آدمی اول
خان کے ساتھ عقبی نشست پر بیٹھ گیا۔ جس کے پائیدان میں
بدنصیب رام دیال کی لاش ٹھنسی ہوئی تھی۔

وہ ایک پُرخطر سفر تھا لیکن چراؤ سے جیپ روانہ ہوتے ہی
مجھے بے نام سی خوشی کا احساس ہوا۔ رانی نے زور زور سے ہاتھ
ہلا کر ہمیں الوداع کہا تھا۔ اس کے لئے میں اپنے دل کے کسی
گوشے میں ہلکی سی کسک محسوس کر رہا تھا۔

کافی دیر تک ہم چاروں بالکل خاموش بیٹھے رہے۔ زمین
بہت زیادہ ناہموار تھی۔ درختوں کے درمیان آگے

لئے خیرو کو ہر چند گز کے بعد جیپ کو موڑنا پڑ رہا تھا۔ میرا اندازہ تھا کہ وہ سفر دو تین گھنٹے تک یونہی جاری رہا تو خیرو کے بازو شل ہو جائیں گے شاید اسی لئے دوسرا آدمی اس کے ساتھ تھا۔

"تم لوگ ہماری آنکھوں پر پٹیاں کب باندھو گے؟" آخر کار میں نے سگریٹ سلگا کر سکوت توڑا۔

"اب اس کی ضرورت نہیں رہی۔" خیرو نے بے پروائی سے کہا "رات کے اندھیرے میں سارے درخت اور راستے یکساں لگتے ہیں۔ تم چاہو بھی تو انہیں یاد نہیں کر سکتے۔"

"کیا سردار کو ہم پر اعتماد نہیں تھا جو ہمیں راستے سے بے خبر رکھنے کی کوشش کی جا رہی ہے؟"

"پولیس والوں کی مار کے سامنے بڑے بڑے سورماؤں کو چھٹی کا دودھ یاد آ جاتا ہے۔" خیرو نے نرمی سے کہا "اگر تم پکڑے گئے تو مار پڑنے کے باوجود انہیں کچھ نہیں بتا سکو گے۔ راستہ دیکھ کر یاد کر لیتے تو ان لوگوں کی کچھ نہ کچھ رہنمائی کر سکتے تھے۔ یہ تم پر اعتماد کی بات نہیں ہے بلکہ سردار خود کو بچائے رکھنا چاہتا ہے۔"

"تمہیں معلوم ہے کہ ہم کس کی لاش لے جا رہے ہیں؟" میں نے سوال کیا۔

"سردار کی بیوی کا رشتے کا ماموں ہے۔ اس سے زیادہ لالچی آدمی میں نے نہیں دیکھا۔"

"ہمارا یہ سفر اندازاً کتنی دیر جاری رہے گا؟" اس بار اول خان نے پوچھا تھا۔

"اگر راستہ نہ بھولے تو تین چار گھنٹے لگ جائیں گے۔" پیچھے والے کی آواز آئی۔

خیرو کا اندازہ تھا کہ پیدل چل کر جلد سڑک تک پہنچا جا سکتا تھا لیکن ان اطراف میں ندی، نالوں اور کھائیوں کی وجہ سے جیپ میں زیادہ لمبا راستہ اختیار کرنا پڑ رہا تھا۔ پھر جا بجا رکاوٹوں کی وجہ سے جیپ کی رفتار بھی بہت سست تھی۔ خیرو تین چار گھنٹے کی بات کر رہا تھا لیکن میرا خیال تھا کہ ہم پو پھٹنے سے پہلے بھی سڑک کے قریب پہنچ جاتے تو غنیمت ہوتا۔

پیچھے والے نے چرس سے بھری ہوئی سگریٹ سلگائی تو مجھے بے اختیار اپنی بوتل یاد آ گئی۔

"نیٹ نہ پیا کرو، یہ دل کو جلاتی ہے۔" خیرو نے مجھے بوتل سے منہ لگا کر پیتے ہوئے دیکھ کر ہمدردانہ لہجے میں کہا "معاملہ خراب ہے لیکن اندر جا کر وہ چیز ہے کہ اسے چھوڑنے کو دل نہیں چاہتا۔ میں بھی برسوں سے پی رہا ہوں لیکن آج تک سوڈا یا پانی ملائے بغیر میں نے ایک گھونٹ بھی نہیں لیا۔"

ان دونوں سے رکتے رکتے سے چھیڑ چھاڑ ہوتی رہی۔ پیچھے والا چرس کی دوسری سگریٹ ختم کرنے کے بعد ترنگ میں آیا تو خاصا دلچسپ آدمی ثابت ہوا۔ بے ہودہ لطیفوں سے اس کا حافظہ مالا مال تھا۔ خوبی کی بات یہ تھی کہ خیرو بار بار وہ سب سننے کے باوجود اس کی باتوں سے اکتایا ہوا نہیں تھا۔

وہ لوگ ناخواندہ اور نیم خواندہ تھے۔ ان میں کچھ پڑھے لکھے لڑکے بھی تھے لیکن وہ اپنی روایتی جاہلی اور احساس محرومی کی وجہ سے دبے دبے سے رہتے تھے اور سردار کے پورے گروہ کے ماحول پر ان ناخواندہ لوگوں کا رنگ حاوی تھا جو کثیر تعداد میں تھے لیکن میں نے یہ بات حیرت کے ساتھ نوٹ کی تھی کہ اپنی تہذیب، روایات اور معاشرت سے محبت کے باوجود ان لوگوں میں نسلی، علاقائی یا لسانی تعصب نام کو نہیں تھا۔ شاید اس کی وجہ یہی ہو کہ وہ لوگ کھلے جنگلات میں اپنے ہی بنائے ہوئے قوانین کے تحت آزادانہ زندگی گزارتے تھے اور انہیں کسی کی محکومی کا احساس نہیں ہوتا تھا۔ ملا سرکار اپنے زہرناک منصوبے کے تحت انہیں قوم پرستی اور منافرت کی راہ پر لے جا رہا تھا لیکن اسے بھی یہ ہمت نہیں ہو سکی تھی کہ ان لوگوں کو زبان یا جغرافیے کے نام پر بھڑکاتا۔ اس کے مقاصد اس کے دل میں پوشیدہ تھے یا میں ان سے واقف تھا لیکن وہ جب بھی بات کرتا تھا استحصال، ظلم، عدم مساوات اور ناانصافی کے خلاف کرتا تھا۔ وہ سب ایسے آفاقی کلیے تھے جن کی عظمت و صداقت سے کوئی ذی ہوش شخص انحراف نہیں کر سکتا تھا۔ اسی لئے وہ سب اس کے پیروکار بنے ہوئے تھے۔

اپنی جداگانہ تشخص اور دوسروں سے تعصب برتنے کا عمل غالباً اس وقت بروئے کار آتا ہے جب لوگوں کے انبوہ خود کو کسی کا محکوم سمجھنے لگتے ہیں اور ہر سطح پر ہونے والے اجتماعی فیصلوں میں اپنی آواز کو ناموجود پاتے ہیں۔ اخوت اور انکساری کے پُرسکون تالاب میں وہ انتشار و تعصب کا پہلا پتھر ہوتا ہے اگر اس سے پیدا ہونے والی متلاطم لہروں پر اسی مرحلے پر قابو نہ پایا جائے تو پھر جن آنکھوں پر محرومی کے حوالے سے تعصب کی عینک چڑھ جاتی ہے انہیں منصفانہ فیصلوں میں بھی اپنی حق تلفی اور دوسروں کی زیادتی کے پہلو نظر آنے لگتے ہیں۔ جس کے نتیجے میں معاشرتی شکست و ریخت کا سلسلہ چل پڑتا ہے۔

ہمیں کراچی سے آئے ہوئے تیسرا دن تھا لیکن مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے میں نے کوئی بہت بڑی مدت ان جنگلوں میں گزاری ہو۔ واقعات اتنی تیزی کے ساتھ رونما ہو رہے تھے اور ہم نے مختصر سے وقت میں اتنا کچھ جان لیا تھا کہ ان لوگوں کے درمیان گزرے ہوئے دو دن مدتوں پر بھاری محسوس ہو رہے تھے۔

دوسری طرف کراچی کے معاملات بھی میرے سامنے تھے۔ مافیا کے شہزادہ کی آمد منسوخ نہیں بلکہ ملتوی ہوئی تھی۔ کسی بھی وقت اس کا اگلا پیغام موصول ہو سکتا تھا۔ میں اس کی آمد سے قبل ہی سیٹھ حبیب جیوانی کی بیوی کا معاملہ نمٹانا چاہتا تھا... جسے میں جہانگیر کی تحویل میں چھوڑ کر آیا تھا۔ اگر شہزادہ کی

آخر تک اسے برداشت کیا جاتا تو وہ معاملہ شہرزادان کے علم میں آکر مافیا کی عزت کا سوال بن جاتا اور پاکستان میں دم توڑتی ہوئی مافیا ایک مرتبہ پھر جان پکڑ لیتی جب کہ میں سیٹھ حبیب تیوالی کو آہستہ آہستہ مفلوج کر کے ختم کرنا چاہ رہا تھا۔

اسی کے ساتھ ویرا کا معاملہ بھی تھا۔ ماما سرکار کو اسلحے کی فراہمی میں اس کی طرف سے کوئی پیش رفت نہ ہونے پر آرنیٹ نے پُراسرار طریقے پر اسے اپنے کاؤنٹیسٹ میں طلب کیا تھا جہاں ویرا کو سیٹلائٹ فون پر اپنے باپ 'جمی لائیڈ' کی جھاڑ سننا پڑی تھی۔ ویرا کے جسم سے الیکٹرانک سگنل نشر کرنے والا وہ فاقتور چپ نکال لیا گیا تھا جس کے سہارے آرنیٹ اس کی نقل و حرکت کو اپنے یونٹ پر مانیٹر کر سکتا تھا۔ سلطان شاہ نے اس چپ کو شمالی علاقے میں بھیج کر کسی بلند پرواز آزاد پرندے کے پر میں بندھوانے کی ذمے داری بھی لے لی تھی لیکن مجھے کچھ علم نہیں تھا کہ وہاں کیا ہو رہا تھا۔ ویرا کی زیادہ فکر مجھے اس لئے بھی دامن گیر تھی کہ غزالہ اس کے ساتھ تھی اور اگر ویرا پر کوئی برا وقت آتا تو غزالہ اس کے اثرات سے نہیں بچ سکتی تھی۔

تیسرا اور اہم ترین معاملہ بلیک کیٹ لی یا ماما سرکار کو تلاش کر کے جہنم واصل کرنے کا تھا۔ جس کے لئے ہم ان جنگلوں کی خاک چھان رہے تھے۔ ماما سرکار کی طرف سے میرے دل میں ایسی کدورت اور نفرت بیٹھ گئی تھی کہ اس تک رسائی کے لئے میں نے سردار رجب علی کی سکھر میں مقیم بیوی تک کو استعمال کرنے کا مصمم ارادہ کر لیا تھا۔

"تم ہمیں کہاں چھوڑو گے؟" اول خان کی آواز نے میرے خیالات کا تسلسل توڑ دیا۔

"ہم قاضی احمد اور نواب شاہ کے درمیان کہیں بھی نکل سکتے ہیں۔" خیرو نے جواب دیا۔

"لیکن نواب شاہ تو قومی شاہراہ پر نہیں پڑتا۔" میں نے ان کی گفتگو میں حصہ لیتے ہوئے کہا۔

"اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ ایک بار کوئی سڑک مل جائے تو قومی شاہراہ تم خود ڈھونڈ لو گے۔"

اس کا مطلب تھا کہ ہم اپنے پڑاؤ سے پیچھے لوٹ رہے تھے۔ میں نے اندھیرے میں تیر پھینکا۔

خیرو ہنس پڑا۔ "تم آگے پیچھے کے چکر میں نہ پڑو۔ پولیس والے ان جنگلوں میں آنے سے گھبراتے ہیں کہ یہاں گھسنا جس قدر آسان ہے یہاں سے باہر نکلنا اتنا ہی مشکل ہے۔ آدمی ایک بار اس ٹھنڈی چھاؤں میں آجائے تو پھر آگے پیچھے اور دائیں بائیں کا کچھ پتا نہیں چلتا اور وہ گھن چکر بن کر رہ جاتا ہے۔"

ہماری تقریباً آدھی رات اسی طرح سفر میں گزر گئی۔ راستے میں دو مقامات پر چند ہلکی ہلکی، پریشان زدہ روشنیاں بھی درختوں کے تنوں کی اوٹ سے ڈوبتی ابھرتی نظر آئیں۔ خیرو نے بتایا کہ وہ جنگلوں کے کنارے پر آباد خانہ بدوشوں کی جھونپڑیاں تھیں جن سے وہ دانستہ بچ کر گزر رہا تھا۔

ڈیڑھ بجے کے قریب جب ہمیں اپنے سر پر کھلے آسمان کا خاصا حصہ نظر آنا شروع ہوا تو مجھے احساس ہوا کہ ہم اس وحشتناک جنگل کے گنجان حصے سے چھدرے علاقے میں داخل ہو گئے تھے۔

"رانی بی بی نے میری سیٹ کے نیچے کچھ ہتھیار رکھوا دیئے تھے۔" خیرو نے مجھے آگاہ کیا۔ "یہ کسی برے وقت پر تمہارے کام آسکیں گے۔ اب تھوڑی ہی دیر میں ہم جنگل سے نکلنے والے ہیں... اس سے آگے تمہارا خطرناک سفر شروع ہو جائے گا۔"

"ٹیلوں کے اس پار سڑک ہے۔" اس نے ہاتھ سے ایک طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ "سڑک پر چڑھنے سے پہلے ہیڈ لیمپس نہ جلانا ورنہ سڑک پر افراتفری پھیل جائے گی۔ ادھر سے نکلنے والی گاڑیوں سے ڈرائیور خوف کھاتے ہیں۔"

باہر نکل کر خیرو نے جیپ کی رفتار تیز کر دی تھی۔ چند منٹ بعد اس نے سنگلاخ ٹیلوں کے قریب جیپ روک دی اور انجن بند کر کے نیچے کود گیا۔ باقی لوگوں نے بھی اس کی تقلید کی۔

خیرو کے ساتھی نے ہمیں راستے کے لئے عمدہ چرس سے بھری ہوئی سگریٹیں دینا چاہیں تو میں نے شکریے کے ساتھ اسے لوٹا دیں۔ وہ دونوں ہم سے باری باری پرتپاک انداز میں گلے ملے اور لمبے لمبے ڈگ بھرتے ہوئے جنگل کی طرف واپس چل دیئے۔ جہاں ان کی اپنی دنیا ان کی واپسی کی منتظر تھی۔

"تم نے یہ نہیں بتایا کہ ٹیلوں کے اس پار کون سی سڑک ہے۔" میں نے اونچی آواز میں پوچھا۔

"یہ ہائی وے ہے۔ تمہیں جیپ کی سی سمت میں جانا ہے۔" خیرو نے مڑ کر جواب دیا اور میں نے اچھل کر ڈرائیونگ سیٹ سنبھال لی۔ سیفٹ لگاتے ہوئے میں نے بائیں ہاتھ سے اپنی نشست کے نیچے ٹٹولا تو وہاں کم از کم تین ہتھیاروں کی موجودگی کا اندازہ ہوا جو ہماری سلامتی کے لئے رانی کی فکرمندی کے مظہر تھے۔

"میری سیٹ کے نیچے سے اسلحہ اور گولیاں وغیرہ نکال کر باہر پھینک دو۔" میں نے جیپ کو حرکت میں لاتے ہوئے اول خان کو ہدایت دی۔ "جیپ میں ایک گولی بھی نہیں رہنا چاہئے۔"

"رہنے دو، ہو سکتا ہے کہ ہمیں اس کی ضرورت پیش آجائے۔" اس نے گہرا سانس لے کر کہا۔ "اف خدا! تیرا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ ہم ان جنگلوں سے باہر نکل آئے۔ میرا تو وہاں دم گھٹنے لگا تھا۔"

"میں کہہ رہا ہوں اسلحہ پھینک دو!" میں نے سختی سے کہا۔ "لاش کے ساتھ گاڑی سے اسلحہ بھی برآمد ہوا تو کوئی ہماری بے گناہی تسلیم نہیں کرے گا۔ یہ ہتھیار ہمارے گلے پڑ جائیں گے۔"

"تم بلاوجہ ڈر رہے ہو۔ دیکھنا میری پوزیشن کس طرح کام آتی ہے۔ اسپیشل ٹاسک فورس کا نام سنتے ہی پولیس والے دور ہٹ جائیں گے۔" اس نے پریقین لہجے میں کہا لیکن غنیمت ہوا کہ اس نے میری ہدایت پر بھی عمل شروع کر دیا۔

ان میں دو ٹی ٹی اور ایک ماؤزر تھا۔ ساتھ ہی ان کی فاضل گولیوں کے ڈبے بھی تھے۔

"قیمتی اسلحہ ہے۔ اتنا ہی محتاط رہنا ہے تو بونٹ کھول کر اسے انجن والے حصے میں چھپا دو۔ ادھر کسی کا دھیان نہیں جاتا۔" ہتھیار دیکھ کر اول خان کی رال ٹپک پڑی۔

میں نے ہاتھ مار کر اس کی گود میں رکھے ہوئے وہ ہتھیار باہر پھینک دیے۔

ٹیلوں پر چڑھتے ہوئے ہمیں شاہراہ نظر آئی جس پر دونوں سمتوں میں متعدد روشنیاں رواں تھیں۔ گھنے اور تاریک جنگلات میں دو دن گزارنے کے بعد مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ دل خوش کن منظر میں نے اپنی زندگی میں پہلی بار دیکھا ہو۔ اول خان بے آواز بلند جنگل کے مصائب سے اتنی آسانی سے چھٹکارا ملنے پر اللہ کا شکر ادا کر رہا تھا۔

میں نے اپنی بوتل سے ایک اور گھونٹ اپنے معدے میں انڈیلا اور جیپ کی رفتار بڑھا دی۔

سڑک پر آنے کے چند منٹ بعد ہی ہمیں پہلا جھٹکا لگا۔ جب ہم نے سڑک کے کنارے کھڑی ہوئی پولیس کی ایک گشتی گاڑی دیکھی۔ میں نے زندگی میں کسی نازک ترین موڑ پر بھی ایسا خوف محسوس نہیں کیا تھا جو اس وقت پولیس کی گاڑی کو سامنے دیکھ کر مجھ پر طاری ہو گیا تھا۔ مجھے اپنے معدے میں گرہیں سی پڑتی محسوس ہو رہی تھیں اور دل چاہ رہا تھا کہ میں جیپ سے چھلانگ لگا کر دوبارہ جنگل کی طرف دوڑ لگا دوں۔

میرا دل کنپٹیوں میں دھڑک رہا تھا اور بدن پر ہلکی سی کپکپاہٹ طاری ہو گئی تھی کیونکہ اس وقت رام دیال کی صورت میں ایک ناکردہ جرم کا بوجھ لئے پھر رہا تھا۔

پھر ایک حیرت ناک واقعہ ہوا۔ گاڑی سے باہر موجود باوردی پولیس افسر نے اپنا ہاتھ پیشانی تک لے جا کر اور اس کے ساتھ موجود سپاہی نے ایڑیاں بجا کر ہمیں تعظیم دی۔ شاید وہ جیپ ان کے لئے نئی نہیں تھی۔ لیکن جوں ہی ہماری جیپ ان کے قریب سے گزری اور انہوں نے اگلی نشستوں کی جانب چہرہ ختم ہوتے ہی جیپ میں ہمارے ہیولے دیکھے تو فضا ایک کرخت آواز سے لرز اٹھی۔ ان دونوں میں سے کسی نے بلکہ شاید افسر نے ہمیں رکنے کا حکم دیا تھا۔

میں نے فوراً بریک لگاتے ہوئے جیپ سڑک سے کچے میں اتار دی۔

"میرے اشارے کے بغیر گفتگو میں دخل نہ دینا۔" میں نے اول خان سے کہا۔

میں نے جیپ کو ریورس کر کے ان کے قریب لے جانا چاہا لیکن اس سے پہلے ہی افسر ٹارچ چمکاتا ہوا اپنی جگہ چھوڑ چکا تھا۔ اس لئے راستے میں ہمارا اور اس کا سامنا ہوا۔

"کون ہو اور کہاں سے آ رہے ہو؟" اس نے ٹارچ کی روشنی باری باری ہم دونوں کے چہروں پر پھینکتے ہوئے درشت لہجے میں سوال کیا لیکن میں دیکھ چکا تھا کہ جیپ پہچان کر اس نے احترام آمیز رویے کا مظاہرہ کیا تھا اس لئے اس کی بارعب آواز میرے کمزور پڑتے ہوئے اعصاب پر زیادہ اثرانداز نہیں ہو سکی۔

"ہمیں سردار رجب علی نے بھیجا ہے۔ جنگل سے آ رہے ہیں۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔

"جیپ تو رجب علی کی ہی ہے لیکن تم دونوں مشتبہ لگتے ہو۔" وہ بڑبڑاتا ہوا جیپ کے پچھلے حصے کی طرف متوجہ ہو گیا۔

میرا خیال تھا کہ ٹارچ کی روشنی میں رام دیال کی اکڑی ہوئی لاش دیکھتے ہی وہ بوکھلا جائے گا اور ہمیں جیپ سے نیچے اترنے کا حکم دے گا لیکن ہمیں بس اس کی تحیر زدہ سیٹی کی آواز آئی پھر وہ ہمارے پاس آ گیا۔

"مریض کو لے جا رہے ہو تو کم از کم چادر ہی ڈال لیتے۔" اس نے سخت نکرد جیسے لہجے میں کہا۔

"ڈالی تھی۔ تیز ہوا سے راستے میں اڑ گئی ہو گی۔" میں اس کے رویے سے شیر ہو گیا۔ میرا دل یہ مان ہی نہیں سکتا تھا کہ ایک تجربے کار پولیس افسر پہلی نظر میں ہی کھلے پڑی اکڑی ہوئی لاش اور مریض میں تمیز نہ کر سکے۔

"تمہارے پاس کوئی کپڑا ہو تو دے دو ورنہ اسے راستے میں سردی چڑھ جائے گی۔" میں نے لمحہ بھر کے توقف کے بعد اس پر فرمائش کا بوجھ لاد دیا۔

اس نے وہیں کھڑے کھڑے سپاہی کو کپڑا لانے کی ہدایت کی تو فوراً ہی تین سپاہی تین مختلف کپڑے لے آئے۔ ان میں سے ایک بستر تھا، دوسرا بڑا سا رومال اور تیسری ایک چادر تھی۔

افسر نے رومال لے کر انہیں ڈانٹ کر گاڑی کی طرف بھگا دیا اور مجھ سے بولا "اس کے کنارے بدن کے نیچے دبا دینا ورنہ دیکھ کر ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے کوئی زخمی مردہ پڑا ہوا ہو۔"

"سن لیا تم نے؟" میں نے رومال اول خان کو تھماتے ہوئے کہا۔

"سردار رجب علی کو میرا سلام بولنا۔" اس افسر نے مجھ سے ہاتھ ملاتے ہوئے بتیسی پھیلا کر کہا "میرا نام سب انسپکٹر غلام قادر ہے۔ سردار مجھے اچھی طرح جانتا ہے۔"

میں نے انجن اسٹارٹ کر کے کو فوراً تیز رفتاری سے جیپ آگے بڑھا دی۔ میرا اندازہ تھا کہ غلام قادر کے ساتھ اس کے سپاہی بھی ٹائروں کی اڑائی ہوئی دھول میں اٹ گئے ہوں گے۔

گے۔ اس جھٹکے سے اول خان لڑکھڑا کر پیچھے رام دیال کی لاش پر جا گرا۔ مجھے برا بھلا کہتا ہوا وہ واپس اپنی نشست پر آیا تو اس کی کھوپڑی گھومی ہوئی تھی۔

"غضب خدا کا!" وہ تیز تیز آواز میں کہہ رہا تھا "جیپ میں پچھلے حصے پر اکڑی ہوئی لاش اور ایک زندہ مریض میں تمیز نہیں، یہ سب انسپکٹر کس نے بنا دیئے؟"

"وہ اندھا نہیں تھا اس نے لاش پہچان لی تھی۔ لاش پہچان کر ہی اس نے ہمیں اس پر کپڑا ڈالنے کا مشورہ دیا تھا۔ وہ سردار کا لاڈلا ہے اور شاید اس کا باقاعدہ تنخواہ دار بھی۔"

"پھر اس نے سیلوٹ دینے کے بعد ہمیں کیوں روکا تھا؟"

"ہم اس کے لئے اجنبی تھے۔ ہماری جگہ پرانے آدمی ہوتے تو وہ روکنے کی جرات ہی نہ کرتا۔"

"اور سردار کا پولیس سے دم نکلا جاتا ہے۔ وہ کہتا ہے کہ اس کے آدمیوں کے وارنٹ نکلے ہوئے ہیں۔ وہ بستی کی طرف گئے تو پولیس ان کو گرفتار کرلے گی۔"

"سردار غلام قادر جیسے بے ضمیر لوگوں کو خرید سکتا ہے۔ پولیس کے محکمے میں کثرت ایماندار ملازمین کی ہے۔"

"غلام قادر کیا" اس کے سپاہی بھی سردار رجب علی کے آدمی معلوم ہوتے ہیں۔"

"میرا خیال ہے کہ وہ اس گھناؤنے کھیل میں شامل نہیں ہیں۔ تم نے دیکھا نہیں کہ غلام قادر نے وہاں پہنچتے ہی ان کو کس طرح ڈانٹ کر بھگا دیا تھا۔ اس نے ان میں سے کسی کو جیپ کے پچھلے حصے کے قریب نہیں پھٹکنے دیا۔"

"لیکن اس کے ساتھ کھڑے ہوئے سپاہی نے جیپ پہچان کر ہمیں سیلوٹ کیا تھا۔"

"ماتحتی کے پیر میں سب کا بیڑہ غرق ہوتا ہے۔ وہ ایک ماتحت کی مجبوری تھی۔ وہ تو شاید جیپ وہپ بھی نہ پہچانتا ہو۔ اس نے دیکھا کہ اس کا افسر کسی کو سلام کر رہا ہے تو اس نے مشینی انداز میں سیلوٹ دے مارا۔"

"ایسے بے ایمان اور راشی لوگوں کی کھال کھینچ کر اس میں بھس بھرنا چاہئے۔" وہ غصے میں دانت کچکچا کر بولا "لیکن تم نے یہ کیا سوچی تھی کہ چھوٹتے ہی سردار رجب علی کا نام لے بیٹھے۔ اگر غلام قادر اس کا آدمی نہ ہوتا تو ہم کیا کرتے؟"

"پھر بھی اپنی کہانی پر قائم رہتے بس ذرا وضاحتیں کرنی پڑ جاتیں۔"

"کیسی وضاحتیں؟" ذہن صاف نہ ہونے کی وجہ سے اس نے الجھن آمیز لہجے میں پوچھا۔

"یہی کہ سردار نے ہمیں اغوا کرایا اور اب لاش ہمارے پیچھے باندھ کر ہمیں جنگل سے نکال رہا ہے۔"

"کیوں نہ ہم جیپ کچے میں لے جا کر رام دیال کی لاش پھینک دیں اور جیپ گھما کر کراچی کی طرف چل دیں؟ اس مصیبت سے جان چھوٹ جائے گی اور ہم بے خوف و خطر ہو کر سفر کر سکیں گے۔" چند منٹ کے طویل سکوت کے بعد اول خان کی کھوپڑی نے ایک نیا گل کھلایا۔

"رام دیال کے قتل کا الزام ہم پر کسی طرح نہیں آسکتا۔ تمہاری پوزیشن بھی اس معاملے میں مددگار ثابت ہو سکتی ہے۔ میں فی الحال رجب علی کو اپنی طرف سے کسی شبے میں مبتلا ہونے کا موقع دیئے بغیر اس کام کو اس کی مرضی کے مطابق نمٹانا چاہتا ہوں۔ اگر رام دیال کی لاش کسی ویرانے میں پڑی ہوئی ملی تو رجب علی مشتعل ہو کر اپنے سارے وسائل ہماری تلاش اور سرکوبی کی مہم میں جھونک دے گا جس کے لئے میں بالکل تیار نہیں ہوں۔"

"اس کا مطلب یہ ہوا کہ میرے اندازے درست ہیں" وہ خفیف آواز میں بولا "تم پھر رجب علی کے پاس جانے کا ارادہ رکھتے ہو۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ وہاں تمہارے لئے کیا رکھا ہوا ہے؟"

"ضروری نہیں کہ میں دنگلات میں جاؤں۔ وہ خود بھی میرے پاس آسکتا ہے۔ اس کے ساتھ خیر سگالی کے تعلقا کسی بھی وقت ہمارے کام آسکتی ہے۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔

"تمہارا ذہن پڑھنا ہر ایک کے بس کا روگ نہیں ہے۔" وہ اکتائے ہوئے لہجے میں بولا۔ "پتا نہیں تم ہر وقت کن سازشوں کا تانا بانا بنتے رہتے ہو۔ رجب علی ڈاکو ہے اور ہم شریف لوگ، ہمارا اور اس کا کیا واسطہ ہو سکتا ہے؟"

"سنبھلو! پھر ایک گاڑی آرہی ہے۔" میں نے اگلے موڑ پر مخالف سمت سے نمودار ہونے والی گاڑی پر گردش کرتی ہوئی نیلی روشنی دیکھ کر کہا۔ "معلوم ہوتا ہے آج اس سڑک پر پولیس نے گشت بڑھایا ہوا ہے۔"

"ڈکیتیوں اور لوٹ مار کی وارداتوں میں پھر بھی کوئی کمی نظر نہیں آتی۔" اول خان بڑبڑایا۔

گردش کرتی ہوئی روشنی والی کار تیزی سے بڑھی چلی آرہی تھی۔ ہم دونوں ایک دوسرے کی مخالف سمت میں سفر کر رہے تھے اس لئے رکنے وغیرہ کا سوال نہیں اٹھتا تھا۔ کار تیزی کے ساتھ ہمارے مقابل آئی اور ایک زناٹے کے ساتھ آگے نکلتی چلی گئی۔

"یہ بھی آنکھیں بند کر کے نکل گئے۔" اول خان کی آواز سے دردمندی جھلک رہی تھی۔ "ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے یہ پورا علاقہ رجب علی کے سرپرستوں اور حامیوں سے بھرا ہوا ہے۔ میں نے سوچا تھا کہ اس بار میں پولیس والوں سے بات کروں گا۔"

"ایسا نہیں ہے۔" میں نے عقب نما آئینے میں پولیس وین کی بریک لائٹس روشن ہوتی دیکھ کر کہا۔ "وہ رک رہے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ گاڑی گھما کر ہمارا پیچھا کرنے کا فیصلہ کر لیں۔"

آجائیں تو اس بار تم بھی اپنے دل کی بھڑاس نکال لینا۔"

کچھ دیر تک وہ وین ایک جگہ رکی رہی پھر فضا میں پولیس سائرن کا شور گونجنے لگا۔ اول خان مڑ کر پیچھے دیکھ رہا تھا۔ عقب نما آئینے میں وہ وین پوزیشن لیتی ہوئی نظر آئی پھر سائرن کی دل دہلا دینے والی آواز اور گھومتی ہوئی نیلی روشنی تیزی کے ساتھ ہم سے قریب ہونے لگی۔ اس وقت اتفاق سے دونوں کے درمیان کوئی گاڑی نہیں تھی اس لئے پولیس وین کا ڈرائیور بار بار ہمیں ڈپر بھی دے رہا تھا جو واضح طور پر ہمارے لئے رک جانے کا اشارہ تھا۔

"جیپ روک لو، وہ ہمیں ڈپر دے رہے ہیں۔" اول خان کی آواز جوش یا خوف سے لرز رہی تھی۔

میں نے بریک لگا کر رفتار سست کرتے ہوئے جیپ کو سڑک سے اتار کر کچھ دور کچے میں روک لیا۔ پولیس وین سائرن بجاتی ہوئی بہت تیز رفتاری سے آرہی تھی۔ انجن بند کرکے ہم دونوں جیپ سے نیچے آگئے۔

"اپنے ہاتھ جیبوں سے باہر رکھو، انہیں کسی ہتھیار کی موجودگی کا شبہ ہوگیا تو وہ بے دریغ فائر کردیں گے۔" میں نے اول خان کو ٹوکا اور اس نے فوراً اپنے ہاتھ جیبوں سے باہر نکال لئے۔

پولیس وین جیپ کے پیچھے آکر رک گئی۔ سائرن بند کردیا گیا، نیلی روشنی گھومتی رہی۔ اگلی بتیاں بھی روشن تھیں۔ چند لمحوں تک وہی صورت حال برقرار رہی۔ شاید پولیس والے اپنی گاڑی کی اگلی بتیوں کی روشنی میں ہمارا جائزہ لے کر کوئی ابتدائی رائے قائم کرنے کی کوشش کررہے تھے جو مجھے کوئی نیک فال معلوم نہیں ہورہی تھی۔

آخر دروازہ کھلنے اور بند ہونے کی آواز اور متعدد وزنی جوتوں کی دھمک کے ساتھ روشنی کی اس تیز چادر کے عقب میں چھپے ہوئے اندھیرے میں سے باوردی مسلح افراد کا ایک مختصر سا جلوس برآمد ہوا جس کی سربراہی ایک نوجوان افسر کررہا تھا۔ شولڈر فلیپس پر لگے ہوئے تین پھولوں کے بوجھ سے اس کے شانے آگے جھکے پڑ رہے تھے۔ وہ متکبرانہ انداز میں چھڑی ہلاتا ہوا ہماری طرف آرہا تھا۔

اس نے آتے ہی ہمیں سلام کیا اور تحکمانہ لہجے میں بولا۔ "تھوڑی دیر جیپ سے دور بے حس و حرکت کھڑے رہو۔" پھر اپنے سپاہیوں کی طرف مڑے بغیر بولا "جیپ کی اچھی طرح تلاشی لو۔ بونٹ اٹھا کر انجن اور نیچے لیٹ کر چیسز بھی دیکھ لینا۔"

پہلے ہی سپاہی نے عقبی پائیدان پر سرچ لائٹ کی روشنی ڈالی، رومال کھینچا اور اس کے منہ سے سرسراتی ہوئی تحیر زدہ آواز برآمد ہوئی "لاش!"

سب لوگ تجسس اور سنسنی کے عالم میں جیپ کے عقبی حصے پر پہنچ گئے۔

اول خان دونوں ہاتھوں کو سلجھتے ہوا ہموار قدموں سے اس کی طرف بڑھا اور شائستہ لہجے میں بولا "انسپکٹر! میں اسپیشل ٹاسک فورس کا......" اس کا فقرہ ادھورا رہ گیا۔ انسپکٹر نے پوری قوت کے ساتھ اپنی چھڑی اس کی گردن پر رسید کی اور وہ درد سے بلبلاتا ہوا اوندھے منہ دہرا ہوگیا۔

انسپکٹر کی بھٹکتی ہوئی تحقیر آمیز نگاہیں اس پر مرکوز تھیں۔ وہ غلام قادر سے بہت مختلف نظر آرہا تھا۔

غلام قادر بھی ایک باوردی پولیس والا تھا لیکن وہ سردار رجب علی کا اتنا پکا نمک خوار تھا کہ دیدہ و دانستہ ایک لاش کو شناخت کرنے سے منکر ہوگیا تھا۔ اس نے لاش کا ویران اور بے رونق چہرہ دیکھ کر بھی اسے مریض قرار دیا تھا۔ یہی نہیں بلکہ اس نے ہم کو یہ مشورہ بھی دے ڈالا تھا کہ ہمیں مریض کو کپڑے یا چادر وغیرہ سے ڈھانپ کر لے جانا چاہئے تاکہ اس پر ہوا یا موسم کا اثر انداز نہ ہو۔ لیکن میں اسی لئے بھانپ گیا تھا کہ وہ ہمیں کیا سمجھانا چاہ رہا تھا۔ اس کا مقصد تھا کہ وہ ہمارا خیرخواہ تھا اس لئے لاش پہچان کر بھی ہم سے کوئی تعرض نہیں کررہا تھا لیکن کسی "بدخواہ" سے ٹکراؤ ہوجاتا تو وہ لاش دیکھتے ہی ہمارے لہو کا پیاسا ہوجاتا۔ لاش پر کپڑا پڑا ہونے کی صورت میں یہ امکان باقی رہتا تھا کہ ہم سے ٹکرانے والا کپڑا ہٹا کر مریض کو پریشان نہ کرتا اور ہم آرام سے آگے نکل جاتے۔ رام ویال کی لاش کی پردہ پوشی کے لئے غلام قادر نے اپنی سرکاری گاڑی سے کسی ماتحت کا پڑا سا رومال ہمیں دلوایا تھا لیکن اس بار ہماری راہ روکنے والا نوجوان پولیس انسپکٹر غلام قادر سے بالکل ہی الگ نظر آرہا تھا۔ نہ وہ کسی سے مرعوب تھا، نہ اس کے ماتحت ڈرنے والے نظر آرہے تھے۔ افسر کی دلیری اور تربیت ہی نے اس کے ماتحتوں میں کارکردگی کی ایسی روح پھونک دی تھی کہ پہلے ہی سپاہی نے ہماری جیپ میں لاش کی موجودگی کا اعلان کردیا تھا۔

اس نوجوان افسر کو اپنے ماتحتوں پر اتنا اعتماد تھا کہ اس نے فوری طور پر اس کے انکشاف کی تصدیق کرنے کی کوئی ضرورت محسوس نہیں کی اور اس کی بنیاد پر ہمیں مجرم تصور کرلیا۔ اس کے خدوخال کی ذہانت سے ظاہر ہورہا تھا کہ وہ پولیس والوں کی روایتی سنگدلی سے بہت دور تھا لیکن اس نے اول خان کی سنگدلی کی ابتدا ہی میں اس کے ساتھ جو سلوک کیا تھا اس سے ظاہر ہوگیا تھا کہ ضرورت پیش آنے پر وہ انسپکٹر خونخوار بھیڑیا بھی بن سکتا تھا۔

اول خان پر اسپیشل ٹاسک فورس کی افسری کا خمار طاری تھا۔ وہ یہ بھولا ہوا تھا کہ ایک لاش کے ساتھ پایا جانے والا شخص پہلے مرحلے پر صرف اور صرف قاتل تصور کیا جاتا ہے اور قاعدے روایتی قانونی دھاگے میں فی الفور اپنے تمام بنیادی اور غیر بنیادی حقوق سے محروم ہوکر افسر مجاز کے رحم و کرم پر ہوجاتا ہے۔ افسر غلام قادر جیسا ضمیر فروش ہو تو پہلے سے دیئے ہوئے تھے اور

سے ویرانیاں دیکھ سکتے تھے لیکن چہرے نہیں پہچان سکتے تھے۔ وہ وہاں
سانگلوں پر آتے ہیں اور خبریں پہنچا کر واپس لوٹ جاتے ہیں۔"
"مجھے معلوم ہے.... تمہیں سب معلوم ہے" وہ تڑپ کر بولا"
ایسے ہی حرامیوں اور مخبروں کی وجہ سے کل رات وہ بچ نکلا۔
پولیس فورس ہوا میں گولیاں چلاتی رہ گئی اور وہ اپنے لشکر سمیت بچ
کر نکل گیا۔ کسی نے انتظار کر کے یہ اندازہ لگانے کی زحمت نہیں
کی کہ دوسری طرف سے صرف تین یا چار ہتھیار استعمال کئے
جا رہے تھے۔ تجربے کار افسر کے کان ہر ہتھیار کے فائر کو الگ الگ
پہچان لینے کے اہل ہوتے ہیں۔"
جذبات کی رو میں آ کر وہ مجھ سے قدرے بے تکلف ہو چلا تھا'
اس لئے میں نے آہستہ سے کہا "اجازت ہو تو میں تمہیں کچھ
عرض کرنے کی جسارت کرنا چاہتا ہوں۔"
"گاڑی کی طرف جاؤ" اس نے ہمارے اردگرد پھیلے ہوئے
مسلح اور مستعد سپاہیوں کو کڑک دار آواز میں حکم دیا اور وہ سب
آناً فاناً ہمیں چھوڑ کر اپنی پیٹرول کار کی ہیڈ لیمپس کے پیچھے روپوش
ہو گئے۔
"کیا بات ہے؟" وہ انسپکٹر مجھ سے کہیں زیادہ مضطرب تھا۔
"تم سے سامنا ہونے سے پہلے .... انسپکٹر غلام قادر نے ہمیں
روکا تھا" میں نے رکتے اور محتاط لہجے میں کہا "وہ بے چارہ اس
لاش کو کوئی مریض سمجھا تھا۔"
"مجھے اس حرامی پر پہلے ہی شبہ تھا" وہ غصیلی اور جنونی آواز
میں بولا "تم اپنے اس بیان پر قائم رہو تو میں اس کو عبرت کا نمونہ
بنا سکتا ہوں۔"
"ہم خود بھی اسی مشن پر نکلے ہوئے ہیں" فضا ساز گار پا کر میں
نے آہستگی سے کہا "ہماری بدقسمتی سے سردار رجب علی کے
آدمیوں کا داؤ چل گیا ورنہ ہم بھی ان ہی لوگوں کی بیخ کنی کے مشن پر
نکلے تھے...."
"تو کیا تم بھی کسی ایجنسی کے آدمی ہو؟" اس نے میری بات
کاٹ کر حیرت سے پوچھا۔
"تم نے میرے ساتھی پر بے جا زیادتی کی ہے۔ وہ تمہیں
بھی بتانا چاہ رہا تھا کہ وہ انٹیلی جنس فورس کا ایک اعلیٰ عہدے
دار ہے۔"
"واقعی؟" اُس کے اس ایک لفظ میں ایسی بے ساختہ حیرت
پنہاں تھی کہ میں چونکے بغیر نہ رہ سکا۔
"اس بے چارے نے انٹیلی جنس فورس کا نام لیا ہی تھا کہ
تم نے پوری قوت سے اس کی گردن پر چھڑی رسید کر دی اور اسے
آگے کچھ کہنے کا موقع نہیں مل سکا۔"
انسپکٹر نے اپنی اضطراری حیرت پر فوراً ہی قابو پاتے ہوئے
ٹھہری ہوئی آواز میں کہا "ابھی تم لوگوں کی حیثیت کا تعین ہونا
ہے۔ تمہیں اپنے دعوے کی تصدیق کرانا ہوگی۔ لیکن حقیقت

یہ ہے کہ میں نے انٹیلی جنس فورس کے الفاظ
مجھے اس بات پر غصہ آ گیا تھا کہ تمہارے ساتھی نے
خلاف ورزی کرتے ہوئے لب کشائی کی تھی۔ مجھے اچھی
معلوم ہے کہ انٹیلی جنس فورس موجودہ حالات میں ملک
بہت اہم کردار ادا کر رہی ہے۔"
"اپنے دعوے کی تصدیق کے لئے ہمارے پاس کچھ نہیں
اول خان نے گھبرائی ہوئی اور شکست خوردہ آواز میں کہا
ایسے مشن پر نکلتے ہوئے ہم اپنے ساتھ کوئی شناخت نہیں لیتے
ذرا سے تحمل سے کام لو تو اپنے ذرائع سے میری اصلیت کے بارے
میں تصدیق کر سکتے ہو کہ میں انٹیلی جنس فورس کا ایک
افسر ہوں۔"
"خفیہ اداروں سے تعلق رکھنے والوں کی مجبوریاں
ہوتی ہیں" انسپکٹر سرہلا کر بولا جیسے انٹیلی جنس فورس کے بارے
میں وہ خاصا کچھ جانتا ہو "فی الحال وہ ہتھیار تمہاری بے گناہی
گواہی دے سکیں گے جو تم نے سڑک پر چڑھنے سے پہلے
میں پھینک دیئے تھے لیکن یہ تو بتاؤ کہ تم نے وہ ہتھیار کیوں
دیئے؟"
"ہم یہ لاش اپنی مرضی سے لاد کر نہیں لائے" میں نے
تکلم سنبھالتے ہوئے کہا "سردار رجب علی نے وہ ہتھیار ہمیں
حفاظت کے لئے دیئے تھے۔ انہیں اپنے ساتھ رکھنے پر
کوئی شرط عائد نہیں کی تھی۔ لیکن لاش کے بارے میں اس کی
ہدایت تھی کہ ہم اسے کہیں نہ پھینکیں بلکہ اپنے ساتھ رکھیں
ہمیں اندازہ تھا کہ ہم لاش کی وجہ سے کہیں نہ کہیں ضرور
جائیں گے۔ ایسے میں اگر ہمارے پاس سے ہتھیار بھی
تو ہمارے لئے فوری طور پر اپنی بے گناہی ثابت کرنا مشکل
ہمیں پورا یقین تھا کہ پولیس کے سارے اہلکار غلام قادر کی
بے ضمیر اور راشی لوگوں کے پشت پناہ نہیں ہو سکتے۔"
"تمہاری باتیں صاف اور سیدھی ہیں لیکن قانون کے
بھی کچھ ضابطے ہوتے ہیں" وہ پُر خیال لہجے میں بولا "جب
تفتیش کے نتیجے میں تمہاری بے گناہی ثابت نہ ہو جائے
زیر حراست رہو گے۔ پہلے تمہیں اپنے پھینکے ہوئے ہتھیار
نشان دہی کرنی ہے۔ اس کے بعد تھانے میں تمہارا تفصیلی بیان
بند کیا جائے گا۔"
انسپکٹر نے ہماری جیپ اپنے باوردی ڈرائیور کے
کر دی۔ وہ دو مسلح سپاہیوں کے ہمراہ جیپ لے کر آگے روانہ
باقی چار سپاہی اول خان کو ساتھ لے کر عقبی نشست پر
انسپکٹر نے وین کی ڈرائیونگ سیٹ سنبھال لی۔ میں
اس کے ہمراہ فرنٹ سیٹ میں بیٹھ گیا اور وین برق رفتاری سے
میں روانہ ہو گئی جدھر سے ہم آئے تھے۔
"فی الحال میں غلام قادر کے معاملے کی تفتیش

ے کے سکوت کے بعد انسپکٹر نے دھیمی آواز میں کہا" ہے اور تسارے درمیان رہے گی۔ غلام قادر کو کرنل کی بھی تو وہ گرفتاری سے بچنے کے لئے جنگلوں میں مڈاپوش آدمیوں کے پاس پناہ لے لے گا۔ یہ بڑا ہی با اثر ہوچ ہیں۔ کسی نہ کسی طرح اس کی ضمانت بھی کرا کر گرفتاری کا کرالیں گے۔ اپنے ایک ٹاؤٹ کو بچانے کے لئے وہ تم اک بھی کرا سکتے ہیں۔"

ہے سرکاری ملازمت کے پیچیدہ ضابطے بھی غلام قادر کی ری میں رکاوٹ نہیں گے۔"

ں کا جرم بہت سنگین ہے" مجھے اس پر پہلے سے شبہ تھا" تم بھی کے بھی شاہد ہو لیکن عدالت میں اس کے جرم کو اتنا آسان نہیں ہوگا۔ اس کی معطلی اور گرفتاری کے پنے افسران بالا سے اجازت لینا ہوگی۔ اس کے لئے مجھے ا ہو گا۔"

ان ضابطوں کی بات کر رہے تھے جو بنیادی طور پر فرائض ردش کے دوران نوکر شاہی کے تحفظ کے لئے بنائے گئے نوکر شاہی کا کوئی کارندہ اپنے فرائض سے منحرف ہو کر ضمیر رد بے ایمانی پر اتر آئے تو ان ہی ضابطوں کی آڑ لے کر مدافعت کر سکتا ہے۔ اسے معلوم ہوتا ہے کہ ایک عام یا است گرفتار کرنا ممکن نہیں ہوگا۔ بعض اوقات ایسی یوں کو مدت سے زیادہ دیدہ دلیر بھی بنا دیتی ہیں۔

راس وقت سندھ کے کس علاقے میں ہیں؟" میں نے انسپکٹر سے پوچھا۔

ہیں یہ بھی نہیں معلوم؟" اس کی آواز میں طنز کی تلخی تھی

جب علی کے آدمی ہمیں جہاں چھوڑ گئے تھے وہیں سے ہم چڑھ گئے۔ ہمیں قطعی اندازہ نہیں کہ ہم کہاں ہیں۔ ں کوئی آبادی ملتی تو کچھ اندازہ ہو جاتا لیکن اس سے پہلے ملاقات ہو گئی۔"

م کس طرف سے سڑک پر چڑھے تھے؟" اس نے میرے ل کا جواب دیئے بغیر پوچھا۔

ائیں طرف سے" میں نے لمحہ بھر غور کرنے کے بعد کہا وہ کسی چکر میں پڑ گیا۔

بوقت ہم سندھ کے بالائی حصے اور پنجاب کی سمت میں سفر تھے حیدر آباد سے سکھات پہنچنے پر بھی ہماری وہی سمت سکھات میں ہم سڑک سے داہنی طرف جنگل میں داخل تھے ادھر ہمیں کہیں کہیں ریلوے لائن بھی نظر آئی تھی دفعتاً مجھے یاد آیا تھا کہ سردار رجب علی کے پڑاؤ سے بھی سڑک کی بائیں سمت سے ہوتی تھی جدھر ریلوے لائن اور ٹکر دور تک وجود نہیں تھا بلکہ ریت کے ٹیلوں اور کھیتوں کے پار گھنا جنگل تھا اور اس سے آگے دریائے سندھ کی آبی گزرگاہ تھی۔

انسپکٹر کے سوال کا جواب دیتے ہوئے میں اس امر پر حیران تھا کہ ہم سڑک کی داہنی سمت سے جنگل میں داخل ہو کر اپنی دانست میں سڑک پار کئے بغیر ایک بائیں طرف کیسے پہنچ گئے تھے؟

سردار رجب علی اور اس کے گروہ کے ساتھ قیام اور سفر کے دوران ہم پوری طرح آزاد رہے تھے اور ہم اپنی آنکھوں سے سب کچھ دیکھتے رہے تھے جس کا مطلب تھا کہ سردار سے ملاقات کے بعد ہم نے سڑک عبور نہیں کی تھی۔ وہ واقعہ لامحالہ اسی وقت ظہور پذیر ہوا تھا جب سکھات کے قلندر کی واپسی کے بعد سردار رجب علی کے دو آدمی ہماری آنکھوں پر پٹیاں باندھ کر ہمیں سردار کی طرف لے کر روانہ ہوئے تھے۔

وہ لوگ اپنے ٹھکانوں کے بارے میں ضرورت سے زیادہ حساس نظر آتے تھے۔ ایک طرف ہمیں بے خبر رکھ کر قومی شاہراہ کے پار منتقل کیا گیا اور دوسری مرتبہ خیرو نے بھی ہمیں چکمہ دینے کی کوشش کی تھی۔ اس نے میرے استفسار پر واضح طور پر بتایا تھا کہ ہم لوگ قاضی احمد اور نواب شاہ کے درمیان سڑک پر نکلیں گے جب کہ نواب شاہ قومی شاہراہ سے داہنی طرف خاصی دور واقع تھا البتہ قاضی احمد شاہراہ پر پڑتا تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ خیرو ہمیں یہ فریب دینا چاہ رہا تھا کہ ہم خود کو سڑک کی داہنی جانب ہی تصور کرتے رہیں اور بھول کر بھی بائیں طرف کے جنگلات کا خیال دل میں نہ لائیں۔

"ان کے بیشتر ٹھکانے بائیں طرف کے گھنے جنگلات ہی میں ہیں۔" انسپکٹر کہہ رہا تھا۔ "وہ نہیں کتنوں جنگلات میں بھٹکانے کے بعد باہر لائے ہوں گے۔ ان کا بچاؤ اسی میں ہے کہ وہ نہ صرف اپنے ٹھکانوں کی رازداری کا پورا خیال رکھتے ہیں بلکہ تیزی کے ساتھ ٹھکانے بدلتے بھی رہتے ہیں۔"

"جس طرح کچھ پولیس والے ان کے لئے مخبری کرتے ہیں اسی طرح یہ ممکن نہیں کہ پولیس ان کے کارندوں کو لالچ یا دھونس دھمکی کے ذریعے اپنے ساتھ ملا لے؟" میں نے پوچھا۔

"یہی سب سے بڑی مشکل ہے۔ ان لوگوں کے وسائل ہم سے بہت زیادہ ہیں۔ ان کے پاس ہم سے بہتر اور جدید ترین ہتھیار ہیں۔ ان کے پاس مال و دولت کی ریل پیل ہے۔ وہ مخبروں کو منہ مانگے معاوضے پر خریدتے ہیں۔ انہیں کسی کی منظوری کی ضرورت ہوتی ہے نہ آڈٹ کا خوف۔ پھر وہ اپنے قول و فعل میں بالکل خود مختار ہوتے ہیں۔ جہاں اپنے وفادار کارکنوں کو بھاری معاوضے دیتے ہیں وہیں اپنے غداروں اور باغیوں کو بے رحمی کے ساتھ موت کے گھاٹ اتارتے ہیں کہ دوسرے کارکن غداری کا خیال آتے ہی لرز اٹھتے ہیں۔ ہمارے لئے ان کے آدمیوں کو توڑنا بہت مشکل ہوتا ہے۔ جبکہ ہم اپنے ضمیر فروش ساتھیوں کے ساتھ ایسا سلوک نہیں کر سکتے۔ قانون اور ضابطے ہماری راہ روک لیتے ہیں۔

مجھے سب انسپکٹر غلام قادر کے بارے میں بتا دیا۔ مجھے خود بھی اس پر شبہ تھا لیکن میں کوتوالی جا کر اسے اسی وقت ہتھکڑیاں نہیں لگا سکتا۔ میں اسے کوئی بڑی سزا دلانے میں کامیاب ہو گیا تو خود کو بہت خوش نصیب تصور کروں گا ورنہ ایسی شکایات عموماً تبادلے پر ختم ہو جاتی ہیں۔ کوئی سنگین معاملہ ہو تو چند ہفتوں کی معطلی یا تنزلی پر معاملہ ختم ہو جاتا ہے۔ کالی بھیڑیں عام طور پر اسی طرح ہمارے سینے پر مونگ دلتی رہتی ہیں۔"

وہ بظاہر ایک چالاک اور سخت گیر افسر تھا لیکن اس کے سینے میں ایک درد مند دل موجود تھا جو تیزی سے بگڑتے ہوئے حالات پر اندر ہی اندر سلگتا رہتا تھا۔ اس نے اپنے تجربے سے اندازہ لگا لیا تھا کہ ہمارے بیانات سو فیصد نہ سہی تو بڑی حد تک درست تھے اسی لئے وہ مجھ سے اپنے جلے دل کے پھپھولے پھوڑ رہا تھا۔ وہ ایسے حساس اور نازک موضوعات تھے کہ ایک ذمے دار افسر عام لوگوں یا اپنے ساتھیوں میں ان پر کھل کر اپنی رائے کا اظہار نہیں کر سکتا تھا۔

"یہ مجبوریاں اور رکاوٹیں اتنی واضح ہیں تو اس بارے میں قانون سازی کیوں نہیں کی جاتی؟"

"کون کرے؟" وہ تلخ انداز میں ہنس پڑا۔ "ہمارے سیاستدان آپس کی موشگافیوں میں الجھے رہتے ہیں۔ انگریز کے بنائے ہوئے جن فرسودہ قوانین نے سب کی زندگی اجیرن کی ہوئی ہے ان کی طرف کوئی دھیان نہیں دیتا۔ اسمبلیوں میں جانے والے وڈیرے اور جاگیردار ان قوانین کو اسی طرح نافذ رکھنا چاہتے ہیں کیونکہ اسی طرح ان کے مفادات کی پرورش ہوتی ہے۔ قانون کے ابہام سے فائدہ اٹھا کر وہ اپنے حریفوں اور دشمنوں کی زندگیاں اجیرن کرتے ہیں۔ وہ کسی بھی قیمت پر اس ہتھیار کو اپنے ہاتھوں سے کھونا نہیں چاہتے۔ بدعنوان افسر شاہی بھی ان ہی لنگڑے لولے قوانین سے رزق حرام کشید کرتی ہے۔ ان حالات میں سدھار ہونا مشکل ہی نظر آتا ہے۔ اگر تم دونوں واقعی اسپیشل ٹاسک فورس کے آدمی ہو تو ان مجبوریوں کو خوب سمجھ سکتے ہو۔ تم ہر قانون اور ضابطے سے آزاد ہو کر اپنے فیصلے کرتے ہو اور کسی بازپرس کے بغیر انہیں نافذ بھی کر سکتے ہو۔ موجودہ صورت حال میں ایسے ہی خفیہ اور خود مختار اداروں سے بہتری کی کوئی راہ نکل سکتی ہے ورنہ مستقبل بہت خوفناک نظر آتا ہے۔"

"ہم دونوں نہیں، بلکہ میرا ساتھی اسپیشل ٹاسک فورس کا ایک ذمے دار افسر ہے۔" میں نے اس کی تصحیح کرتے ہوئے کہا۔ "میں فری لانسر اور اس کا دوست ہوں۔"

"فری لانسر!" اس کی آواز تحیر آمیز تھی۔ "اس کا مطلب ہے کہ تم اسپیشل ٹاسک فورس کے مخبر ہو؟"

"ایسا ہی سمجھ لو!" میں اس موضوع پر بحث نہیں کرنا چاہ رہا تھا۔

"میرا ڈرائیور تمہاری جیپ خیر پور لے گیا ہے اور اس وقت رانی پور سے نوشہرو فیروز کی طرف جا رہی ہے۔" چند لمحے کے سکوت کے بعد وہ بولا۔ "راستے کا خیال رکھنا۔ تمہارے ہوتے ہتھیار برآمد کر کے ہمیں بھی خیر پور واپس جانا ہے۔ کوتوالی میں باقی کارروائی پوری کی جائے گی۔"

"میرا خیال ہے کہ ہم کو مزید چند کلومیٹر سفر کرنا ہے۔ وہاں روہڑی کی ایک بازار اور کھیتوں کے درمیان چھپے تھے۔ حافظے نے غلطی نہیں کی تو ہم جلد ہی وہاں پہنچ جائیں گے۔"

"تاریکی اور ویرانے کا فائدہ اٹھا کر کسی مہم جوئی کی کوشش نہ کر بیٹھنا۔" اس نے تنبیہ کی۔ "میرے سپاہی [illegible] ہیں۔ وہ بے دریغ تمہاری پنڈلیاں چھلنی کر دیں گے۔"

"تم فکر نہ کرو۔ ہمیں اپنی جانیں بہت عزیز ہیں اور [illegible] بھی کی ہیں۔"

"میں نے احتیاطاً بتا دیا۔ میرا تجربہ ہے کہ کمانڈو قسم کے لوگ ضرورت سے زیادہ اپنے زور بازو پر انحصار کرتے ہیں اور اسی زعم میں کبھی کبھار مارے بھی جاتے ہیں۔"

"تم بہت نیک اور ہمدرد افسر ہو۔" میں نے ستائش کے لہجے میں کہا پھر لمحہ بھر کی خاموشی کے بعد چونک کر پوچھا۔ "تم نے پہلی نظر میں ہماری جیپ میں موجود لاش کو کیسے پہچان لیا؟"

"پولیس افسر عقابی آنکھوں کا مالک ہوتا ہے۔ اس میں کوئی کمال نہیں تھا۔ پورے ڈویژن کے تھانوں میں رام دیال کی تصویریں آئی ہوئی ہیں۔ وہ رجب علی کی بیوی کا ماموں ہے۔ رجب علی نے اس کی رہائی کے لئے چالیس لاکھ تاوان طلب کیا تھا۔ رام دیال ٹھاکر کا لکھ پتی ضرور ہے لیکن اتنی حیثیت نہیں ہے کہ تاوان کے چالیس لاکھ دے کر زندگی گزار سکے۔ اسی لئے رجب علی نے اسے مار دیا۔"

"رجب علی یا اس کے کسی آدمی نے رام دیال پر ہاتھ نہیں اٹھایا۔" میرے انکشاف پر انسپکٹر کے منہ سے عجیب و غریب آوازیں نکل کر رہ گئیں۔

"وہ صدمے اور دہشت کے سبب مرا ہے۔" میں نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا۔

"کس بات کا صدمہ؟ رجب علی کے ڈیرے پر ایسی کیا بات ہو گئی تھی؟"

میں نے اسے رام دیال کے اس مدفون مٹکے کا قصہ سنایا جس میں تقریباً دس لاکھ سے زیادہ رقم موجود تھی اور مٹکے کے منہ پر کپڑا باندھ کر اسے رام دیال کی چوکی کے نیچے زمین میں دبایا گیا تھا۔

"پوسٹ مارٹم کی رپورٹ سے دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی ہو جائے گا۔"

"وہ اپنی حماقت کا صدمہ نہیں سہہ سکا اور دل کی دھڑکن رکنے سے چل بسا۔ دکھ اس بات کا ہے کہ رجب علی کے آدمی

ہتھیار ڈالنے پر مجبور کیا جا سکتا ہے۔"

"تمہاری اس محنت سے تمہارا محکمہ فائدہ کیوں نہیں اٹھاتا؟"

"ہم اپنے محدود وسائل اور اپنی صفوں میں موجود کالی بھیڑوں کی وجہ سے مار کھا جاتے ہیں۔ انہیں ہماری ہر کارروائی کا قبل از وقت علم ہو جاتا ہے اور وہ محفوظ کمین گاہوں کی طرف نکل جاتے ہیں۔"

"رینجرز ان معلومات کے سہارے ڈاکوؤں کی سرکوبی کر سکتے ہیں۔"

"انہیں ڈاکوؤں کی خلاف آپریشن میں آج تک براہ راست طاقت نہیں کی گئی۔ انہیں قومی شاہراہ اور اس کے قرب و جوار میں امن و امان قائم رکھنے کی ذمے داریاں دی جاتی ہیں اس لئے ان کا دائرہ کار قومی شاہراہ پر ناکے یا بھاری گشت تک محدود رہتا ہے۔"

"کاش میرا ساتھی اس سلسلے میں کچھ کر سکے۔ ڈاکوؤں میں سرحد پار سے آئے ہوئے ایک سیکرٹ ایجنٹ کا بہت اثر و نفوذ ہے۔ میرا خیال ہے کہ را کے بلیک کیٹ کمانڈوز بھی ڈاکوؤں کو اکسا رہے ہیں۔"

"تم کس سیکرٹ ایجنٹ کا ذکر کر رہے ہو؟" اس نے چونک کر سوال کیا۔

"ملا سرکار!" میں نہایت غیر محسوس طریقے پر اسے اپنے ڈھب پر لاتا ہوا بولا "سنا ہے کہ آرمی نے کوٹ منڈو میں اس کے کسی خفیہ اڈے کو بے نقاب کر کے اس کی پیری مریدی کا بھانڈا پھوڑ دیا ہے لیکن پھر بھی بیشتر ڈاکو اسے ایک صاحب کرامت بزرگ سمجھتے ہیں جس کی بشارتوں کے نتیجے میں انہیں اغوا کے بڑے بڑے تاوان ملتے رہتے ہیں۔"

"تمہاری معلومات قابل رشک ہیں۔" وہ مشفقانہ لہجے میں بولا "میرے اوپر والے یہ باور کرنے کے لئے تیار نہیں ہیں کہ کوئی ایک شخص ڈاکوؤں کی اتنی بڑی تعداد کو فعال اور متحرک کر سکتا ہے۔ اس خبیث پیر کے بارے میں میری رپورٹس ردی کی ٹوکری کی نذر ہوتی رہی ہیں۔"

"ہر بڑی شورش، کارروائی یا بغاوت کے پیچھے ہمیشہ ایک ہی دماغ کار فرما ہوتا ہے جو سازگار فضا تیار کر کے اپنے حامیوں کی بھیڑ جمع کرتا ہے۔ ملا سرکار تو ایک مدت سے اپنے منصوبے پر کام کر رہا ہے۔"

"لوگ اسے سازش اور شورش ماننے پر آمادہ نہیں ہو سکے" وہ کرب آلود لہجے میں بولا "وہ ڈاکوؤں کی روز افزوں تعداد کو بے روزگاری، معاشی ناہمواری اور طبقاتی کشمکش کا شاخسانہ قرار دیتے ہیں۔ جب قانون کے محافظ، حکمران اور سیاست دان ہی ایک جرم کا جواز پیش کرنے لگیں تو مجرموں کا شیر ہونا لازمی ہے۔ سب سے بڑی ترالی یہی ہے کہ ایک سنگین جرم کو اس وقت جرم نہیں سمجھا قتل، اغوا اور ڈکیتی کی وارداتوں پر روایتی انداز میں

انفرادی کارروائیاں ہوتی ہیں اور پھر فائلیں بند ہو جاتی ہیں۔ لوگوں کو ہوش اس وقت آئے گا جب پانی سر سے گزر چکا ہوگا۔"

"مجھے دکھ ہے کہ تم جیسا زیرک اور فرض شناس افسر بھی حالات کے شکنجے میں اس قدر بے بس ہے" میں نے اپنے دل کی گہرائیوں سے ہمدردانہ لہجے میں کہا "ابھی تم تو جوان اور پرجوش ہو۔ ہو سکتا ہے کہ یہ مسلسل بے بسی اور مجبوری تمہارے جذبوں کو بھی تھپک تھپک کر سلا دے اور تم..."

"نہیں!" اس نے غرا کر مجھے خاموش کر دیا۔ "اس سے آگے ایک لفظ بھی نہ بولنا۔ مجھے اس تصور ہی سے گھن آتی ہے کہ ایک روز میں بھی غلام قادر کی راہ پر چلنے پر مجبور ہو جاؤں۔ اس سے تو بہتر ہوگا کہ میں اپنی وردی کی آبرو رکھنے کے لئے اپنے پستول سے گولیاں برساتا ہوا جنگل میں گھس جاؤں اور دو چار ڈاکوؤں یا مجرموں کو مار کر خود بھی شہید ہو جاؤں۔ اگر آدمی پر عزت سے زندہ رہنے کے سب راستے بند ہو جائیں تو عزت کی موت کو گلے لگانا ہمیشہ اس کے اختیار میں ہوتا ہے۔ غلام قادر اور اس جیسے ضمیر فروشوں کے درمیان رہ کر بھی میں کبھی اپنی وردی کی حرمت پر آنچ نہیں آنے دوں گا۔"

"تمہارے جذبات کی قدر کرتے ہوئے تمہارے لئے دعا ہی کر سکتا ہوں۔"

"تم میری توقع سے کہیں زیادہ معلومات رکھتے ہو" وہ مجھ سے مسلسل باتیں کئے جا رہا تھا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے اس کے سینے میں کوئی طوفان پوشیدہ ہو اور وہ ایک ہم نفس مل جانے پر اپنا دل چیر کر اس کے سامنے رکھ دینے پر تل گیا ہو۔ "ڈاکوؤں کی بیخ کنی کا کام بہت بڑا ہے اور بے پناہ وسائل کا طالب بھی۔ کیا یہ ممکن نہیں کہ تم لوگ ملا سرکار کو ٹھکانے لگا کر اس گھناؤنی سازش کا خاتمہ کر دو۔"

"سچ پوچھو تو ہم دونوں اسی مشن پر نکلے تھے کہ سردار صاحب علی کے آدمیوں نے ہمیں اغوا کر لیا۔ کوٹ منڈو کا مرکز تباہ ہونے اور سرحد پار تک جانے والی سرنگ کا راز فاش ہونے کے بعد ملا سرکار لاپتا ہو گیا ہے۔"

"یہ ہماری خوش قسمتی ہے کہ اس سرزمین پر آج بھی محب وطن لوگ بڑی تعداد میں باقی ہیں۔ پیشہ ور مخبروں کے علاوہ دردمند معززین بھی مجھے خبریں پہنچاتے ہیں۔ مجھے علم ہے کہ ملا سرکار اکثر سکھر کے قریب واقع 'ساد ھو بیلہ' نامی دریائی جزیرے میں آتا رہتا ہے۔ وہاں ہندوؤں کا بڑا مندر ہے۔ ساری آبادی بھی ہندوؤں پر مشتمل ہے۔ ایک رات مجھے باوثوق ذریعے سے خبر ملی کہ ملا سرکار ساد ھو بیلہ میں موجود ہے۔ دریائی راستوں سے جتنے ڈاکو اور روپوش مجرم بھی اس سے ملنے کے لئے آئے ہوئے ہیں لیکن میرے اوپر والے ملا سرکار کی دہری چالوں کو نہیں مانتے۔ انہوں نے بھارت سے مسلم فسادات اور منافرت کے خوف سے کوئی کارروائی نہیں کی

بری ناکامی دسترس سے باہر ہے۔ پھر اپنی حدود میں بھی کوئی
کارروائی کرنے سے پہلے مجھے اوپر والوں سے اجازت لینا پڑتی
اس لئے میں اپنا سا منہ لے کر رہ گیا اور ملا سرکار اپنے چیلوں کو
ہدایات دے کر سادھو بیلہ سے بحفاظت واپس لوٹ گیا لیکن
سنا ہوں کہ وہ جلد ہی دوبارہ وہاں آئے گا۔"

"مجھے تو یوں محسوس ہو رہا ہے جیسے تمہارا پورا محکمہ ہی
ملا اور ڈاکوؤں کا بھی ہوا دار ہے۔"

"ایسا نہیں ہے۔" اس نے سختی کے ساتھ میری تردید کرتے
ہوئے کہا۔ "دراصل ہمیں نظم و ضبط آڑے آ جاتی ہے۔ کچھ مقامی سیاسی
[illegible] اور مفاد [illegible] راہ میں حائل ہو جاتی ہیں۔ اسباب جو بھی
ہوں ان رکاوٹوں کا سارا فائدہ سماج دشمن عناصر کو پہنچتا ہے۔
بدنام ہمارا محکمہ ہوتا ہے۔ یہ بتاؤ کہ ملا سرکار
کے بارے میں تمہارا کیا ارادہ ہے؟"

"اس کی سرکوبی ہماری دلی آرزو ہے۔ وہ اتنا بڑا فتنہ ہے کہ
اسے ختم کرنے کے لئے ہم سادھو بیلہ کے چپے چپے پر رکاوٹوں کا
جال بچھا دیں گے۔"

"اس کی ضرورت نہیں پڑے گی۔ سادھو بیلہ میں اس کے چند
چیلے اسی طرح موجود ہیں جس طرح ہمارے محکمے میں ڈاکوؤں کے
مخبر ہیں۔ وہاں کی عام ہندو آبادی 'ملا سرکار' اور اس کے
مذموم مقاصد سے لاتعلق ہے۔"

مجھے اپنے کراچی کے تجربات یاد آ گئے۔ ملا سرکار شہر کی
ہندو آبادی کے جذبات مشتعل کر کے 'اکھنڈ بھارت' مہم
کے نام پر ان سے بھاری چندے بٹورتا تھا۔ مجھے یقین تھا کہ وہ
سادھو بیلہ کے آسودہ حال لوگوں سے بھی بھاری مالی امداد لے رہا
ہوگا۔ یہ اور بات تھی کہ اس کام کے لئے وہ سادھو بیلہ میں اپنے
قابل اعتماد ساتھیوں پر انحصار کرتا ہو اور عام ہندوؤں کو اس
بات کا مطلق علم نہ ہو کہ وہ کس کے لئے سرمایہ فراہم کرتے تھے
لیکن اس نازک مرحلے پر میں نے انسپکٹر کی رائے سے اختلاف
ظاہر کرنے کے بجائے خاموش ہو جانا ہی مناسب خیال کیا۔

"لیکن اس کی آمد کب تک متوقع ہے، وہ وہاں کتنے دن قیام
کرتا ہے؟"

"کچھ نہیں کہا جا سکتا کہ وہ کب وہاں آئے گا لیکن میرا تجربہ
ہے کہ جب بھی ڈاکوؤں کی کارروائیاں زور پکڑتی ہیں تو وہ کہیں نہ
کہیں دکھائی دیتا ہے۔ پچھلی بار اس نے صرف ایک رات سادھو
بیلہ میں قیام کیا تھا اور اگلی شام کو وہاں سے اپنے نامعلوم ٹھکانے
کی طرف روانہ ہو گیا تھا۔"

"ہم زیادہ دنوں تک یہاں نہیں رک سکتے۔ اس بارے میں مجھے
اپنے ساتھی سے بھی مشورہ کرنا ہوگا۔ ضرورت پیش آنے پر تم ہم
سے کراچی میں فون پر رابطہ کر سکتے ہو۔ ہم جہاز سے فوراً سکھر پہنچ
جائیں گے۔"

"خیرپور پہنچ کر ہم اس بارے میں مزید بات کریں گے۔ جب
تک رام دیال کی لاش کے پوسٹ مارٹم کی رپورٹ نہیں آ جاتی تم
دونوں ضابطے کے تحت قتل کے شبہے میں زیر حراست رہو گے۔ اس
دوران میں تم ملا سرکار کے بارے میں کسی نہ کسی لائحہ عمل پر پہنچ
جاؤ گے۔"

رام دیال کا دوبارہ ذکر آتے ہی مجھے وہ سوال یاد آ گیا جس کی
وجہ سے میں مستقل ذہنی الجھن میں مبتلا تھا اور میں نے وہ سوال
انسپکٹر سے کر ڈالا۔ "ملا سرکار اپنے پیروکاروں کو احساس کرنے کا
موقع دیئے بغیر ہندوؤں کا تحفظ کرتا ہے پھر کیسے ممکن ہوا کہ اس
نے رجب علی کو رام دیال پر ہاتھ ڈالنے کی اجازت دے دی؟"

"اس کا سبب میرے سامنے آ چکا ہے۔" وہ ایک گہرا سانس
لے کر بولا۔ "رام دیال حریص اور کنجوس ہونے کے ساتھ ہی بہت
زیادہ دور اندیش بھی ہے اس لئے شہر میں اپنی زندگی اور ساکھ کے تحفظ
کے لئے وقتاً فوقتاً غیر قوم پرست اور سیاسی تنظیموں کو چندے دیتا
رہتا تھا۔ اس کا یہ فعل شاید ملا سرکار کے مقاصد سے ہم آہنگ
نہیں تھا۔ اس لئے رجب علی کو اس کے پیچھے لگا دیا گیا۔ وہ جس دن
سے اغوا ہوا تھا میں نے اس کے بارے میں خفیہ معلومات اکٹھا
کرنا شروع کر دی تھیں۔ سکھر میرا علاقہ نہیں ہے لیکن وہاں کے
بے شمار لوگوں سے میرے گہرے روابط ہیں۔"

میں نے اسے اپنے بارے میں بہت کچھ بتا دیا تھا لیکن دو باتیں
بہرحال اس سے پوشیدہ رکھی تھیں۔ اول یہ کہ ہمیں کسی نے
اغوا نہیں کیا تھا بلکہ ہم سردار رجب علی کے پاس ملازمت حاصل
کرنے کے منصوبے کے تحت ان اطراف میں پہنچے تھے اور دوم
یہ کہ رجب علی نے ہمیں رام دیال کی لاش سکھر میں اس کے گھر
پہنچانے کی ہدایت کی تھی۔ میری دانست میں وہ دونوں نکات غیر اہم
تھے۔ ان کے انکشاف سے ہماری پوزیشن قدرے متاثر ہو سکتی
تھی۔ ایک امکان یہ بھی تھا کہ اس کے دل میں ہم دونوں کے لئے
جو نرم گوشہ پیدا ہوا تھا وہ ختم ہو جاتا اور ہم پولیس کی روایتی
تفتیش کا شکار ہو کر غیر معینہ مدت کے لئے خیرپور ہی میں پھنسے رہ
جاتے۔

خیرپور جانے کے لئے پولیس وین قومی شاہراہ سے بائیں طرف
گھومی تو آسمان پر صبح کا ہلکا سا اجالا پھیل چکا تھا لیکن فضا اتنی دھندلی
تھی کہ محفوظ ڈرائیونگ کے لئے ہیڈ لائٹس جلائے رکھنا ضروری تھا۔

ہماری جیپ ہم سے پہلے کوتوالی پہنچ چکی تھی۔ رام دیال کی
لاش کی برآمدگی کی خبر نے وہاں ہلچل مچا دی تھی۔ ڈیوٹی پر موجود اور
ڈیوٹی پوری کر کے وہاں آرام کرنے والا سارا عملہ نیند سے بیدار
ہو کر کوتوالی کے احاطے میں جیپ کے گرد موجود تھا۔ انسپکٹر کی آمد
کے انتظار میں کسی نے بھی رام دیال کی لاش کو نہیں چھیڑا تھا۔

جوں ہی ہماری وین کوتوالی کے احاطے میں داخل ہوئی وہاں
سنسنی پھیل گئی۔ شاید ان لوگوں کو معلوم ہو چکا تھا کہ رام دیال کی

لاش کے ساتھ رنگے ہاتھوں پکڑے جانے والے دو ملزم بھی انسپکٹر کے ساتھ آ رہے تھے۔

ہمارے استقبال کے لئے عملے کے ہر شخص نے اپنے ہتھیار فائر کرنے کی پوزیشن میں تان لئے۔ رہی رہتی کسر فضا ایڑیوں کی... کھٹاکھٹ سے گونج اٹھی۔ ماتحت عملے نے بہت مستعدی کے ساتھ انسپکٹر کو سیلوٹ پیش کیا تھا۔

وہاں پہنچتے ہی انسپکٹر ہم لوگوں سے لاتعلق ہو کر اپنے ماتحتوں کو رام دیال کی لاش کی تصاویر بنوا کر اسے پوسٹ مارٹم کے لئے اسپتال لے جانے کے بارے میں ہدایات دینے لگا۔ فوراً اس کے حکم پر رام دیال کے اہل خانہ سے فون پر رابطہ کرنے چلا گیا۔ اس دوران میں ہم دونوں مجرموں کی طرح سہمے ہوئے ایک طرف کھڑے رہے۔ کوتوالی کا عملہ ہمیں جسم میں پیوست ہو جانے والی نفرت اور حقارت آمیز نگاہوں سے گھور رہا تھا۔

"ان دونوں کو لاک اپ میں ڈال دو اور امیر خسرو تم میرے دفتر میں آؤ!" آخرکار انسپکٹر نے ہمارے بارے میں بھی فرمان جاری کر دیا اور اپنے ایک ماتحت کو اپنے پیچھے آنے کا حکم دیتا ہوا برآمدے کی طرف بڑھ گیا۔

"چلو بیٹا!" ایک سپاہی نے اپنی رائفل کے کندے سے ہم دونوں کو باری باری ٹہوکا دیتے ہوئے زہریلے لہجے میں کہا "حوالات میں چلو اب صاحب تمہیں چھٹی کا دودھ یاد دلا دے گا۔"

اس وقت ہماری پوزیشن نہایت مخدوش تھی۔ انسپکٹر سے ہماری خاصی مخاصمت ہو چکی تھی۔ اس نے راستے میں مجھے کچھ یقین دہانیاں بھی کرا دی تھیں لیکن میں دیکھ رہا تھا کہ اس نے اپنے ماتحتوں کے سامنے ہم سے سرد مہری بلکہ بے رخی کا رویہ اپنایا تھا جس کی وجہ سے وہ ہمیں قتل کے خام مجرم سمجھ کر ہمارے ساتھ ویسا ہی سلوک کر رہے تھے۔ اگر اس وقت ہم کسی بھی بات پر اشتعال میں آ جاتے تو انسپکٹر کو خبر ہونے سے پہلے اس کے ماتحت مار مار کر ہمارا بھرکس نکال سکتے تھے جس کا کوئی ازالہ ہو ہی نہیں سکتا تھا۔

سپاہی کے توہین آمیز رویے پر اول خان ذرا سا ٹھٹکا تھا کہ میں اس کا بازو تھام کر اسے آگے لے گیا اور سرگوشیانہ لہجے میں بولا۔
"اپنی کھوپڑی پر قابو رکھو، تھوڑی دیر میں سب کچھ ٹھیک ہو جائے گا۔"

وہ وین کے پچھلے حصے میں چار سپاہیوں کے ساتھ سفر کرتا رہا تھا جب کہ میں ڈرائیونگ کیبن میں انسپکٹر کے ساتھ بیٹھا ہوا تھا اس لئے اسے میرے اور انسپکٹر کے درمیان ہونے والی گفتگو کا ذرا بھی علم نہیں تھا۔

کوتوالی کی راہداریوں میں پر نقاش زرد روشنی والے اکا دکا قمقموں کی ناکافی روشنی پھیلی ہوئی تھی۔ تحت مسلح سپاہیوں کی نگرانی میں دو موڑ گھومنے کے بعد میں نے خود کو حوالات کے سلاخوں والے آہنی دروازے کے سامنے موجود پایا۔ حوالات خالی تھی اور اندر گھور اندھیرا تھا جس میں سے اٹھنے والے سیلن زدہ بھبکے دور ہی سے محسوس کئے جا سکتے تھے۔

راہداریوں کی دیوار میں نصب سوئچ آن کر کے حوالات میں روشنی کی گئی۔ ایک سپاہی نے دروازے کا قفل کھولا اور سلاخوں والا آہنی پھاٹک پُرشور آواز سے باہر کھول لیا۔

مردار رجب علی کے ٹھکانے سے باہر آنے کے بعد اول خان کے سر پر اسپیشل ٹاسک فورس کی افسری کا ہلکا سا خمار طاری ہو چکا تھا جسے انسپکٹر کے ہیڈ کی ضرب بھی کافور نہیں کر سکی تھی اس لئے اسے اس بلند اور مستطیل کوٹھری میں داخل ہونے میں تامل ہوا جس کی دیواروں پر خون وغیرہ کے پرانے دھبے اس عقوبت کدے میں آنے والے مہمانوں کی مدارات کی دل گداز کہانیاں سنا رہے تھے۔ صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ ان داغ دھبوں کو دھو کر مٹانے کی کوششیں کی جاتی رہی تھیں لیکن لہو کے وہ داغ جو نمایاں ہو گئے تھے، امر ہو گئے تھے۔

میں حوالات میں داخل ہوا تو ناچار اول خان کو بھی میری تقلید کرنا پڑی۔ ہم دونوں کے پیچھے وہ تینوں سپاہی بھی اندر ہی آ گئے۔

میری چھٹی حس نے مجھے کسی موہوم سے خطرے سے آگاہ کیا اور میں فوراً ہی پیچھے پلٹ پڑا۔ میری اس غیر متوقع حرکت پر ان تینوں کو بھی رکنا پڑا اور میں نے ناکافی روشنی کے باوجود بھانپ لیا کہ ان تینوں کی نگاہوں میں شرارت اور شرپسندی ناچ رہی تھی۔ مجھے گمان گزرا کہ شاید وہ ہمیں مرعوب رکھنے کے لئے بغیر کچھ پوچھے کچھے ہی مار دھاڑ کا ارادہ رکھتے ہیں۔

"کیا بات ہے؟ ہمارے سینوں پر کیوں چڑھے چلے آ رہے ہو؟" میں نے دفاعی پوزیشن اختیار کرتے ہوئے ان سے درشت لہجے میں سوال کیا۔

"آواز دھیمی رکھو!" ان میں سے ایک غرایا "اس کوتوالی میں اونچا بولنے والے عام طور پر کندھوں پر اٹھا کر حوالات سے باہر لائے جاتے ہیں۔ بدمعاشی دکھانے کی کوشش کی تو ابھی ہاتھ پیر توڑ دئیے جائیں گے۔"

"حوالات کو مقفل کرو اور ہمیں ہمارے حال پر چھوڑ دو۔ تم اندر کیوں آ گئے ہو؟"

اس دلچسپ ترین داستان کے بقیہ واقعات نویں حصے میں ملاحظہ فرمائیں جو 15 جولائی 2003ء کو شائع ہوگا

کچھ دیر بعد ان تینوں میں سے ایک سپاہی آکر' حوالات کے دروازے کے سامنے' راہداری میں پڑی ہوئی چوبی بنچ پر جم کر بیٹھ گیا۔ مالِ غنیمت میں ہاتھ لگنے والی رقم کے حصہ رسدی نے انہیں خاصا چاق و چوبند کر دیا تھا۔

کراچی سے اندرونِ سندھ کا ہمارا وہ سفر اس لحاظ سے بہت معلومات افزا ثابت ہوا تھا کہ ہم نے چند ہی روز میں ڈاکوؤں کے واردات کرنے کے طریقوں سے لے کر پولیس والوں کی گھاتوں تک' بہت کچھ جان لیا تھا۔ غلام قادر جیسے افسر ہی کے لئے تھے جو اپنے آقا کی خوشنودی کے لئے دن کو رات اور رات کو دن قرار دینے پر آمادہ و تیار رہتا تھا۔ دوسری طرف خیرپور کوتوالی کا انسپکٹر ہمارے سامنے تھا جو کسی لالچ و طمع کے بغیر صرف اپنے فرائض کی انجام دہی میں منہمک رہتا تھا۔

حوالات اور اس سے ملحقہ راہداری میں' کسی بھی طرف سے دن کی روشنی کا براہِ راست گزر نہیں تھا۔ وہاں ہر وقت بلب کی زرد روشنی کا ہی راج رہتا تھا۔ جس کی وجہ سے دن اور رات میں تمیز کرنا دشوار تھا۔ اس حوالات کے پختہ فرش پر تین بہت میلے اور بدبودار کمبل پڑے ہوئے تھے جس کا مطلب تھا کہ وہ کمرا تین قیدیوں کے لئے تیار کیا گیا تھا۔

پہلے ہمارا خیال تھا کہ ہمیں انسپکٹر جلد ہی حوالات سے نجات دلا دے گا لیکن جب وقت دھیرے دھیرے گزرتا ہی رہا اور صورتِ حال میں تبدیلی رونما ہونے کے کوئی آثار نظر نہ آئے تو ہم پر رات بھر کے' جوڑ جوڑ کو ہلا دینے والے سفر کی تکان غالب آنے لگی اور ہم نے کھردرے فرش پر ناچار دو کمبل بچھا لئے اور تیسرے کمبل کو لپیٹ کر مشترکہ سرہانے کے طور پر رکھ لیا۔

اس مرحلے سے پیشتر ہی میں اول خان کو اپنی اور انسپکٹر کی گفتگو کا خلاصہ سنا چکا تھا۔ وہ سب بہت حوصلہ افزا اور تشفی خیز تھا۔ سب سے بڑی بات یہ تھی کہ انسپکٹر نے مالا سرکار کو گھیرنے کے لئے سادھو بیلہ کے وڈیرے جوہری کا تعین بھی کر لیا تھا لیکن اول خان کو شکوہ یہ تھا کہ کوتوالی پہنچنے کے بعد انسپکٹر نے ہم سے کسی بھی خیرسگالی کا مظاہرہ نہیں کیا تھا بلکہ بالکل ہی بے اعتنائی برت رہا تھا اور ہم اس کے ماتحتوں کے رحم و کرم پر رہ گئے تھے۔

اول خان بقول خود نیم عسکری آدمی تھا جو کنکریوں پر بھی آرام سے سو سکتا تھا۔ وہ پچھلی دوپہر کافی دیر تک سو چکا تھا لیکن حوالات میں دراز ہوتے ہی نیند نے پھر اسے آلیا۔ اسے سوتا ہوا دیکھ کر مجھ پر بھی غنودگی طاری ہونے لگی اور آہستہ آہستہ میں خود بھی نیند کی آغوش میں پہنچ گیا۔

اچانک یوں محسوس ہوا جیسے پختہ سڑک پر کوئی گھو[illegible]ے کر گرگٹ بھاگ نکلا ہو۔ پھر زبردست آہنی جھنکار کے ساتھ کسی تنگ سی فصیل کا دیوہیکل فولادی پھاٹک کھلنے کا شور بلند ہوا۔

وہ سب اس قدر بلند آہنگ اور پرشور تھا کہ میں اپنی نیند کا تسلسل برقرار رکھنے پر قادر نہ ہو سکا اور ہڑبڑا کر آنکھیں کھول دیں۔ ابتدا میں خمار کی دھندلاہٹ کی وجہ سے مجھے کچھ نظر نہیں آسکا لیکن میرے کانوں میں جو آوازیں آئیں' ان سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ میرا کوئی ڈراؤنا خواب نہیں تھا بلکہ اس حوالات میں کوئی غیر معمولی کارروائی ہو رہی تھی۔

صورتِ حال کے اس سنگین ادراک پر میرے غنودہ اعصاب کا ردِعمل بہت شدید ثابت ہوا۔ میں بھڑک کر اپنے میلے اور بدبودار کمبل سے اٹھا اور اپنی دانست میں کسی نادیدہ حریف کے وحشیانہ حملے سے اپنا بچاؤ کرنے کے لئے تیار ہو گیا جو اس وقت تک مجھے کہیں نظر نہیں آسکا تھا۔

"صاحب آرہا ہے!" میرے کانوں میں چڑھتے ہوئے سانسوں کے ساتھ ایک آواز آئی۔ اس کا منبع میرے چہرے کے قریب ہی کہیں موجود تھا کیونکہ میں نے بولنے والے کے سانسوں کے جھکے اپنے چہرے پر محسوس کئے تھے۔

ایک پل کے ہزارویں حصے میں میرے سارے حواس یک بیک بحال ہو گئے اسی کے ساتھ مجھے تین شناسا سپاہیوں میں سے ایک اپنے نزدیک نظر آیا۔ اس کا سانس پھولا ہوا تھا جیسے وہ کہیں دور سے دوڑتا ہوا آیا ہو۔ اس کے چہرے پر ہوائیاں اڑ رہی تھیں' آنکھوں میں دہشت تھی اور اس کے خشک ہونٹ یوں کپکپا رہے تھے جیسے وہ مجھ سے بہت کچھ کہنا چاہ رہا ہو لیکن اس کی قوتِ گویائی اس کا ساتھ نہ دے رہی ہو۔

"صاحب آرہا ہے تو میں کیا کروں؟" اپنے جبلی مدافعانہ جذبوں کے تحت میں نے اس غیر ارادی وقفے سے فائدہ اٹھاتے ہوئے جارحانہ لہجے میں سوال کیا۔

"ہم سمجھے تھے کہ تم کوئی عام ملزم ہو۔ ہمیں ذرا سا بھی اندازہ نہیں ہوا تھا کہ تم صاحب کے دوست یا جاننے والے ہو اور کسی اتفاق کی وجہ سے حوالات میں آگئے ہو۔"

"اس سے کیا فرق پڑتا ہے؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے سوال کیا۔ اس وقت تک صورتِ حال میرے پلے نہیں پڑ سکی تھی اور میں سپاہی کی طرف سے بری طرح بھڑکا ہوا تھا۔

"ہمیں معاف کر دو!" وہ یک بیک گڑگڑاتا ہوا میرے قدموں میں گر گیا۔ "صاحب سے ہماری شکایت نہ کرنا۔ ہم تمہارا ایک ایک پیسہ لوٹا دیں گے۔"

میں نے اپنے پیر چھڑانے چاہے لیکن وہ کسی جونک کی طرح میری پنڈلیوں سے لپٹ گیا تھا اور اپنی پسینے میں ڈوبی ہوئی پیشانی میرے پیروں سے رگڑے جا رہا تھا۔

"یہ پیسے اب اپنے صاحب ہی کو دینا۔" میں نے بے رخی سے کہا۔ "میرے پیر چھوڑو ورنہ ٹھوکر مار کر ابھی تمہاری کمر توڑ دوں گا۔ میں تم جیسے گھٹیا لوگوں کے منہ لگنا پسند نہیں کرتا۔"

"ٹھوکریں مار لو لیکن خدا کے لئے ہماری شکایت نہ کرنا۔ آج

پہلی تاریخ ہے۔ تم سے چھینی ہوئی رقم کے ساتھ ہم اپنی پوری تنخواہیں بھی تمہیں دینے کو تیار ہیں۔ صاحب کو پتا چل گیا تو وہ ہمیں کچا چبا جائے گا۔"

"پرے ہٹو!" میں نے اسے دھتکارا۔ "ایسی حرکتیں کیوں کرتے ہو کہ بعد میں ذلیل ہونا پڑے؟"

اس دوران میں شور شرابے سے اول خان کی آنکھ کھل گئی۔ اس نے ایک باوردی سپاہی کو میری پنڈلیوں سے لپٹے دیکھا تو نہ جانے کیا سمجھا کہ زقند لگا کر اس پر ٹوٹ پڑا اور پیچھے سے اس کا کالر تھام کر اسے کسی بے ضرر کھلونے کی طرح ہاتھ سے کافی دور پختہ فرش پر اچھال دیا۔

"یہ تمہیں گرانے کی کوشش کیوں کر رہا تھا؟" اول خان نے نیند میں ڈوبی ہوئی سرخ آنکھیں میرے چہرے پر مرکوز کر کے بھرائی ہوئی آواز میں پوچھا۔

"پیر پکڑ کر رقم چھیننے والی حرکت پر معافی مانگ رہا تھا۔" میں نے اسے آگاہ کیا۔

"اوہ!" اس نے مایوسانہ انداز میں کہا جیسے میرے انکشاف پر اسے شدید مایوسی ہوئی ہو۔ وہ پلٹا اور بے فکری کے ساتھ دوبارہ فلک آلود کمبل پر دراز ہو گیا۔

اسی لمحے راہداری میں کئی افراد کے قدموں کی چاپ سنائی دینے لگی جو بتدریج قریب آتی جا رہی تھی۔

فرش پر پڑے ہوئے سپاہی نے اپنی جگہ سے اٹھنا چاہا لیکن وہ اپنی کوشش میں فی الفور کامیاب نہیں ہو سکا۔ اس کے چہرے پر ابھرنے والی کرب و اذیت کی علامات سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اول خان کی گوریلا کارروائی نے اس کی پشت کے کسی حصے پر شدید ضرب پہنچائی تھی جس پر قابو پانا آسان نہیں تھا۔

"وہ شش... شاید صاحب آ رہا ہے۔ خدا کے لئے ہمارے حال پر رحم کرو!" سپاہی اپنی جگہ پر پڑے پڑے اپنے دونوں ہاتھ جوڑ کر خوشامدانہ لہجے میں گھگھیایا۔

کراچی میں میری خطیر رقم زرِ مبادلہ کی صورت میں جہانگیر کی [illegible] کی تجوری میں محفوظ تھی اس لئے مجھے پیسوں کی کوئی فکر نہیں تھی لیکن اس وقت اپنی گرفت میں آئے ہوئے ایک سرکاری اہلکار کو اس کی بدبختی اور بدتمیزی پر سبق دینا ضروری تھا۔ وہ دوسروں کی راہ پر قیاس دھیان دیئے بغیر اپنی وحشیانہ من مانی کرنے کا عادی معلوم ہوتا تھا اس لئے میں نے اس کی بات پر توجہ دیئے بغیر بے رحمانہ لہجے میں کہا۔ "میں اپنی رقم چاہتا ہوں!"

"وہ اول گا... تم کو گے... دے دوں گا لیکن وعدہ کرو کہ تم صاحب سے شکایت نہیں کرو گے۔" وہ تقریباً بلبلاتا ہوا بولا کیونکہ اس وقت تک قدموں کی آہٹیں بہت قریب آ چکی تھیں۔

"انسان کے بچے ہو تو اب کسی سے زیادتی نہ کرنا۔ زمین سے اٹھو!"

اس نے اٹھنا چاہا لیکن پھر کراہ کر فرش پر ڈھیر ہو گیا۔

اچانک انسپکٹر حوالات کے کھلے ہوئے دروازے پر آ کھڑا ہوا۔ اس کے پیچھے کوتوالی کے اہلکاروں کا جلوس موجود تھا جس میں ہم سے رقم چھیننے والے بقیہ دو سپاہی بھی شامل تھے۔

"یہ سب کیا ہے؟" انسپکٹر نے حوالات کے کھلے ہوئے دروازے اور اندر فرش پر پڑے ہوئے سپاہی کو دیکھتے ہوئے حیرت سے سوال کیا "میری اجازت کے بغیر حوالات کا تالا کس نے کھولا اور تم اندر کیا کر رہے ہو؟" اپنے سپاہی سے بازپرس کرتے ہوئے اس نے مجھے بھی اشتباہ آمیز نظروں سے گھورا تھا۔

میں اس صورت حال کو ٹالنے کے لئے چھت کی طرف دیکھنے لگا اور فرش پر پڑے ہوئے سپاہی کو اپنے افسر کے سوال کا جواب دینا پڑ گیا۔ "سائیں! تالا میں نے کھولا تھا۔"

"مگر کیوں؟" انسپکٹر آنکھیں نکال کر غرایا۔ "کیا ضرورت تھی اس کی؟"

"سائیں! مجھے شبہ ہوا تھا کہ حوالاتیوں کے پاس کوئی اوزار ہے جسے انہوں نے فالتو کمبل میں لپیٹ کر چھپایا ہوا ہے۔" سپاہی نے فی البدیہہ ایک مضبوط عذر تراش لیا۔ "یہ دونوں سوئے پڑے تھے اس لئے میں خاموشی کے ساتھ تالا کھول کر حوالات میں داخل ہو گیا۔"

"زمین پر کیوں پڑے ہو؟ اپنے قدموں پر کھڑے ہو کر بات [illegible]"

"سائیں! کمر میں چوٹ آئی ہے..." سپاہی نے مسکین لہجے میں کہنا چاہا مگر انسپکٹر نے غصیلے لہجے میں اس کی بات کاٹ کر گرجنا شروع کر دیا۔

"کیسے چوٹ آئی؟ کس نے پھینکا ہے تمہیں۔ میری کچھ سمجھ میں نہیں آتا کہ تم لوگ یہاں کیا کرتے پھرتے ہو۔ تم نے کوتوالی کا ماحول تباہ کر کے اسے بھٹیار خانہ بنایا ہوا ہے۔"

"میں حوالاتیوں کو ہوشیار ہونے کا موقع دیئے بغیر پنجوں کے بل چلتا ہوا آگے بڑھ رہا تھا کہ پیر مڑ جانے کی وجہ سے پھسل کر زمین پر گر گیا۔ مجھے کسی نے نہیں پھینکا۔" اس نے سہمی آواز میں کہا۔

"اسے اٹھاؤ اور لے جاؤ یہاں سے۔" انسپکٹر نے مڑے بغیر غصے میں کہا۔

"فالتو کمبل میں کیا چھپایا ہے تم نے؟" انسپکٹر نے چند قدم آگے بڑھ کر مجھ سے خشک لہجے میں پوچھا۔

"کچھ بھی نہیں۔ اسے لپیٹ کر تکیہ بنایا ہوا ہے۔ ہم رات بھر کے..."

"بس!" انسپکٹر نے غراتے ہوئے میری بات کاٹ دی۔ "تقریر کرنے کی ضرورت نہیں۔ تمہاری طرح میں بھی رات بھر کا جاگا ہوا ہوں۔ اور صرف اس لئے آرام نہیں کیا کہ کہیں تم بے گناہ

پکڑے گئے ہو۔"

میری جیبیں خالی کرانے والے دو سپاہی اپنے کراہتے ہوئے ساتھی کو اٹھا کر حوالات سے لے جا رہے تھے۔ انسپکٹر نے مڑ کر ناگواری کے ساتھ ان کو دیکھا اور اپنی بات جاری رکھتا ہوا بولا "اپنے ساتھی کو اٹھاؤ۔ مجھے اس سے اپنے دفتر میں کچھ ضروری باتیں کرنا ہیں۔ یہ تو بالکل ہی بے سدھ پڑا ہوا ہے۔"

"ہمارا کیا فیصلہ ہونے والا ہے؟" میں نے اول خان کو جگانے سے پہلے پوچھا۔

"پوسٹ مارٹم کی ابتدائی رپورٹ کے مطابق رام دیال دل کا شدید دورہ پڑنے سے مرا ہے۔" انسپکٹر کا لہجہ خلاف توقع نرم ہو گیا۔ "لیکن مجھے دیکھنا ہو گا کہ تمہاری کہانی میں کتنی صداقت ہے۔ اپنے ساتھی کو بیدار کرو اور اپنے ساتھ لے کر میرے دفتر میں آ جاؤ۔ میں زیادہ دیر تک انتظار نہیں کر سکتا۔"

وہ جس طرح آیا تھا، اسی طرح شانِ بے نیازی کے ساتھ واپس چلا گیا۔

میں نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالی تو دن کے دو بجا رہی تھی جس کا مطلب تھا کہ ہم دونوں بہت دیر تک سوتے رہے تھے۔ لیکن حوالات میں وقت کی رفتار ایک جگہ تھمی ہوئی محسوس ہو رہی تھی۔ وہاں اس وقت بھی بلب کی زرد روشنی کے سوا سورج کی کسی کرن کا گزر نہیں تھا۔ عملاً وہاں وہی سماں تھا جو پہنچتے وقت دیکھنے میں آیا تھا۔

اول خان سپاہی سے دھینگا مشتی کر کے آناً فاناً میں دوبارہ گہری نیند سو گیا تھا۔ اسے بیدار کرنے میں مجھے خاصی دقت کا سامنا کرنا پڑا۔ جب اسے علم ہوا کہ رام دیال کی لاش کی پوسٹ مارٹم کی رپورٹ نے دل کے شدید دورے کو اس کی موت کا سبب قرار دیا ہے تو اس کا نیند کا نشہ فوراً ہرن ہو گیا۔

وہ در حقیقت ایک بہت بڑی خوش خبری تھی۔ اگر ہمارا واسطہ غلام قادر جیسے کسی راشی افسر سے پڑا ہوتا تو ہمیں ہفتوں بھی اس رپورٹ کی ہوا نہ لگتی اور تفتیش کے نام پر حوالات میں دن رات ہماری رگڑائی ہوتی رہتی۔ یہ انسپکٹر کی فرض شناسی اور انسانیت تھی کہ اس نے ذاتی دلچسپی لے کر ابتدائی پوسٹ مارٹم رپورٹ حاصل کرنے کا بندوبست کیا تھا اور پہلی فرصت میں ہمیں اس کے نتائج سے آگاہ کر دیا تھا۔

انسپکٹر کے ساتھ ذہن میں خیر پور کی طرف آتے ہوئے میں نے اس کے بارے میں اپنی رائے قائم کر کے اس سے حتی الامکان سچ بولنے کا فیصلہ کر لیا تھا اور اسی فیصلے کے تحت اسے اپنے اور اول خان کے اصل ناموں سے آگاہ کر دیا تھا۔ اول خان کا اصل نام ظاہر کرنا اس لیے بھی ضروری تھا کہ ... کے بغیر ... پولیس فورس کے افسران، اس کے بارے میں لی جانے والی کسی پولیس انکوائری کی مثبت تصدیق نہیں کر سکتے تھے۔

حوالات کا دروازہ اس بار کھلا چھوڑ دیا گیا تھا۔ ایک لمحے کے لیے میرے دل میں خیال آیا کہ باہر نکل کر اندھا دھند ایک طرف دوڑ لگا دوں تاکہ ان بکھیڑوں سے فوراً نجات مل جائے لیکن میں نے اپنے اس خیال کو فوراً ہی کچل دیا۔ جب تک خیر پور کی کوتوالی میں انسپکٹر جیسا افسر موجود تھا، مجھے اس مقام سے خوف زدہ ہونے کی کوئی ضرورت نہیں تھی۔

راہداری میں ہمارا سامنا ایک سپاہی سے ہوا جو ہمیں حوالات پہنچانے یا بالفاظ دیگر ہم لوگوں سے رقم بٹورنے والوں میں شامل تھا۔ اس نے دور ہی سے دونوں ہاتھ جوڑ کر اپنی شرمندگی کا اظہار کیا اور تیزی سے ہماری طرف آیا۔

"تمہارے بال بچوں کی خیر ہو، آج تم نے ہماری عزت اور نوکری کو بچا لیا۔" وہ تشکر آمیز لہجے میں بولا پھر اس نے اپنی جیب سے ایک پھولا ہوا لفافہ نکال کر مجھے تھما دیا "اس میں تمہاری رقم سے زیادہ رقم موجود ہے۔ جلدی میں سو پچاس روپے کم یا زیادہ ہو گئے ہوں تو معاف کر دینا۔"

"یہ تم رکھ لو، لیکن آئندہ کسی کو تنگ نہ کرنا۔" میں نے وہ لفافہ اسے لوٹاتے ہوئے کہا "نہ جانے کتنے شریف لوگ حالات کا شکار ہو کر یہاں آ پھنستے ہیں۔ یہاں آنے والا ہر شخص قاتل اور مجرم نہیں ہوتا۔"

اس نے یہ کہہ کر دونوں ہاتھوں سے اپنے کان پکڑ لیے "یہ تمہاری امانت تھی۔ اس کا ایک پیسہ بھی اب ہم پر حرام ہے۔" وہ پلٹا۔ اس سے قبل کہ میں مزید کچھ کہتا، وہ تیزی کے ساتھ وہاں سے چل دیا۔

"دیکھ لو، پولیس والوں کا مال مفت دل بے رحم والوں کو ہی ملتا ہے۔" اول خان نے مجھے ٹہوکا دیتے ہوئے سرگوشی کی۔ "چور پہ مور کا محاورہ شاید ایسے ہی موقع پر استعمال کیا جاتا ہے۔"

اس غیر معروف راہداری سے مڑتے ہی کوتوالی کا وہ حصہ سامنے آیا جہاں خاصی چہل پہل تھی۔ شاید ہم دونوں پر انسپکٹر کے مہربان ہونے کی خبر پوری کوتوالی میں پھیل چکی تھی کیونکہ درشت چہرے والے ایک سپاہی نے ہمیں بھلا کر رہنما کا رانہ طور پر ہماری رہنمائی کا فرض سنبھال لیا۔

اس وقت تک وہ ہمارے لیے انسپکٹر یا صرف صاحب تھا۔ ہمیں اس کا نام معلوم نہیں تھا لیکن اس کے دفتر کے باہر لگی ہوئی تختی سے پتا چلا کہ اس کا نام علی اسد تھا۔ ہمیں اس کے دفتر میں داخل ہونے تک کوئی رکاوٹ پیش نہیں آئی لیکن چق اٹھا کر اندر داخل ہوتے ہی ہم دونوں اپنی جگہ ٹھٹک کر رہ گئے۔

اندر انسپکٹر علی اسد اپنی بڑی سی میز کے پیچھے افسرانہ شان سے بیٹھا ہوا تھا۔ اس کے مقابل، میز کے گرد پڑی ہوئی کرسیوں پر ایک ڈی ایس پی، دو سب انسپکٹر اور دو سفید پوش افراد براجمان تھے۔ ان میں سفید پوش اپنی وضع قطع کے اعتبار سے شہر کے معزز

باہر سے نظر آرہے تھے۔

"چلیے آرزدا!" انسپکٹر علی اسد نے اونچی آواز میں ہماری حوصلہ افزائی کرتے ہوئے کہا۔ اس کی آواز میں کچھ ایسا مقناطیسی تحکم تھا کہ ہمارے قدم خود بخود حرکت میں آگئے۔

"یہ دونوں خالی کرسیاں تمہارا ہی انتظار کر رہی ہیں۔" ہمارے حرکت میں آجانے پر اس نے خوش دلی کے ساتھ کہا۔ وہ اپنے سامنے ڈی ایس پی کی موجودگی سے ذرا بھی مرعوب نظر نہیں آرہا تھا۔

اول خان کی تنگی گردن پر بید کی بھرپور ضرب، اس کے بعد دوستانہ رویے پھر حوالات میں قید کے بعد انسپکٹر علی اسد کا رویہ کم از کم میرے لئے طمانیت کا باعث تھا۔ میرا خیال تھا کہ اس بار انسپکٹر کے سلوک میں کوئی ذرا سی تبدیلی نہیں آسکے گی۔ وہ اپنے ایک افسر بالا اور دو معزز شہریوں کے سامنے ہمیں عزت سے نواز رہا تھا تو اس کے پیچھے کوئی نہ کوئی مستحکم بنیاد تلاش کر چکا تھا اور شاید ہمیں کوئی خوش خبری سنانے والا تھا۔

مجھے مزید خوشگوار حیرت اس وقت ہوئی جب اس نے بقیہ لوگوں سے ہمارا تعارف کرایا۔ اس موقع پر بقیہ چاروں افراد نے گرمجوشی کا مظاہرہ کیا اور ہمارے ساتھ ہاتھ بھی ملائے مگر ڈی ایس پی کے تیور خراب تھے۔ وہ پتھر کے بت کی طرح اپنی کرسی میں جما انسپکٹر کے تعارفی کلمات سنتا رہا اور جب اول خان نے اس سے ہاتھ ملانا چاہا تو اس نے سرد لہجے میں اسے اپنی جگہ واپس بیٹھ جانے کی ہدایت کی۔

"تم لوگوں کے لئے اتنی ہی عزت کافی ہے کہ اسد نے تمہیں اپنے ساتھ میز پر بٹھایا ہے۔ اب کھال سے باہر آنے کی کوشش نہ کرو اور سکون سے اپنی جگہ پر بیٹھے رہو۔"

"میں نے یہ عزت انہیں کسی رعایت کے طور پر نہیں دی ہے سر!" انسپکٹر نے دھیمی اور سپاٹ آواز میں کہا۔ "یہ لوگ اس کے مستحق ہیں۔ میں ان سے شرمندہ ہوں کہ انہیں غیر ضروری طور پر چند گھنٹے ہماری حوالات میں گزارنے پڑے۔ اس کا ازالہ کرنا میرے یا کسی کے بھی بس سے باہر ہے۔"

"ایک لاش کے ساتھ پکڑے جانے والے کبھی بھی اتنی ہمدردی کے مستحق نہیں ہوتے۔ میرا تجربہ بتاتا ہے کہ ایسے لوگوں کے ساتھ دال میں کالا ضرور ہوتا ہے۔" ڈی ایس پی نے بے رخی سے کہا۔ "یہ ان کی خوش قسمتی ہے کہ وہ اول کے دورے سے مراد تم انہیں قتل کے الزام میں بری قرار دے سکتے ہو لیکن یہ نہ بھولو کہ مرنے والا کئی روز پہلے اغوا کیا گیا تھا۔ مقتول مردہ حالت میں ان کی تحویل سے برآمد ہوا ہے اس لئے یہ اغوا کے ملزم یا معاون ملزم ہونے کے شبے سے نہیں بچ سکتے۔"

"میں آپ کی رائے سے اختلاف نہیں کر سکتا، سر! لیکن میری معلومات کے مطابق جو ہونا چاہئے میں وہی کر رہا ہوں اور اس کے نتائج کی پوری پوری ذمہ داری بھی قبول کروں گا۔"

وہاں کی صورت حال بہت سنگین تھی۔ میں بدمزہ سا ہو کے بیٹھا رہا۔ ڈی ایس پی نے باری باری ہم دونوں کو خشمگیں نگاہوں سے گھورا۔ اندر کے ابال کی وجہ سے اس کے نتھنے بہت تیزی کے ساتھ پھول اور پچک رہے تھے۔ ہم دونوں کے ناقدانہ بلکہ بے رحمانہ جائزے سے فارغ ہو کر وہ دوبارہ انسپکٹر سے مخاطب ہو گیا۔

"ان دونوں میں سے زیادہ خطرناک یہ ہے۔" ڈی ایس پی کا اشارہ میری طرف تھا۔ میرا دل اچھل کر حلق میں آگیا کیونکہ میں اپنے تمام کرتوتوں سے بخوبی واقف تھا۔ دل ہی دل میں مجھے ماننا پڑا کہ ضدی، ہٹ دھرم اور بدخو ہونے کے باوجود ڈی ایس پی آدمی کو پرکھنے میں بے مثال مہارت رکھتا تھا۔

"میں تمہیں لکھ کر دیتا ہوں کہ رہائی ملتے ہی یہ دونوں غائب ہو جائیں گے۔ تم کل ہی پیشی پر انہیں عدالت میں پیش نہ کر سکو گے اور اپنا سر پیٹتے رہ جاؤ گے۔" ڈی ایس پی کہہ رہا تھا۔

اپنی مہارت اور تجربے کی اس کھلی توہین پر بھی انسپکٹر کی پیشانی پر بل نہیں آیا۔ وہ پہلے ہی کی طرح گمبھیر سنجیدگی کے ساتھ، احترام آمیز لہجے میں بولا "سر! میں آپ سے بحث نہیں کروں گا۔ شاید مجھ میں تجربے کی پختگی اور سختی کی کمی ہے لیکن میں محسوس کرتا ہوں کہ جان لے کر انہیں رہا کر دینا چاہئے۔ انہیں ہر تاریخ پر عدالت میں پیش کرنا میرا کام ہوگا۔ دنیا جانتی ہے کہ رام دیال کو رجب علی نے اغوا کیا تھا، اور ان کے مطالبے آپ ہی کی طرف سے آتے رہے۔ اسے اور اس کے بیشتر ڈاکوؤں کو ضلع بلکہ ڈویژن کی پولیس اچھی طرح جانتی ہے۔ میرا تجربہ کہتا ہے کہ یہ دونوں سب کچھ ہو سکتے ہیں لیکن رجب علی کے گروہ کے آدمی نہیں ہو سکتے۔ ان کے مستقبل کا فیصلہ میں از خود بھی کر سکتا تھا لیکن معاملے کی حیثیت اور اہمیت کے پیش نظر میں نے آپ کو آگاہ کرنا ضروری سمجھا۔ اگر آپ حکم دیں تو یقیناً میرے فیصلے پر حاوی رہے گا۔"

یہ بڑی عجیب بات تھی کہ ہمارے بارے میں دو پولیس افسران کے درمیان سرد جنگ ہو رہی تھی۔ سینئر افسر مجموعی طور پر مجھے بڑا فری قرار دے رہا تھا اور میں جانتا تھا کہ وہ سچا تھا۔ اسی طرح انسپکٹر ہم دونوں کو رجب علی کا معاون ماننے پر تیار نہیں تھا اور اس کا تجربہ بھی سو فیصد درست تھا۔

انسپکٹر نے ہمارے مستقبل کی ذمہ داری ڈی ایس پی پر ڈال کر مجھے وحشت میں مبتلا کر دیا۔ میرا اندازہ تھا کہ ڈی ایس پی ساری مہارت اور تجربے کے باوجود پولیس والوں کے اس خرافات کیڈر سے تعلق رکھتا تھا جو ملزموں کے بارے میں صرف اور صرف تشدد کی زبان جانتے ہیں اور تشدد کے بدترین حربے استعمال کر کے اپنی تحویل میں آنے والوں سے ان جرائم تک کو اگلوا لیتے ہیں جو انہوں نے خواب میں بھی سر انجام نہ دیئے ہوں۔ اپنی گرفت میں آنے والے کسی بھی ملزم کو چند دنوں کی تفتیش کی مدت میں اقبالی

مجرموں کی صف میں لاکھڑا کرنا ان کے بائیں ہاتھ کا کھیل ہوتا ہے۔

ڈی ایس پی کے لبوں پر طنزیہ مسکراہٹ بکھر گئی "تم نے اپنا فیصلہ سنانے سے پہلے میری رائے مانگی ہوتی تو اور بات تھی۔ تم جانتے ہو کہ ہمارے محکمے میں ماتحتوں کا لکھا ہوا "تبدیل نہ کرنے کا روایتی اصول رائج ہے۔ تم جو چاہو کر سکتے ہو لیکن میں اتنا ضرور کہوں گا کہ پولیس افسر بنے یا بنائے نہیں جاتے' وہ ماں کے پیٹ سے پیدا ہوتے ہیں۔"

اس کے الفاظ پر میری جان میں جان آئی کہ وہ اپنی رائے انسپکٹر پر مسلط کرنے پر نہیں تلا ہوا تھا۔

"شکریہ سر۔" انسپکٹر نے اپنے سر کو خم دے کر پورے احترام کے ساتھ کہا۔

ڈی ایس پی نے ایک جھٹکے سے اپنی کرسی چھوڑ دی۔ انسپکٹر بھی اٹھا۔ اس کی تقلید میں سب لوگ کھڑے ہو گئے۔ ڈی ایس پی کی تقلید میں چاروں پولیس افسران یکے بعد دیگرے دفتر سے باہر نکل گئے۔

چند منٹ بعد انسپکٹر علی اسد ایک سب انسپکٹر کے ساتھ واپس اپنے دفتر میں داخل ہوا تو اس کا چہرہ سرخ ہو رہا تھا۔ شاید باہر بھی اس کی اپنے افسر سے کچھ تلخ کلامی ہوئی تھی جو باہر کے چار آدمیوں کے سامنے ممکن نہیں تھی۔

"آپ لوگوں کا کیا خیال ہے؟" انسپکٹر علی اسد نے اپنی کرسی سنبھال کر ان دونوں معززین سے سوال کیا۔ جن میں سے ایک رام دیال کا کزن اور دوسرا سکھر کی ہندو پنچایت کا سربراہ تھا۔

"ہم نے تمہارا بڑا نام سنا ہے' انسپکٹر صاحب!" پنچایت کا سربراہ دھیمی ہوئی آواز میں بولا "مرنے والے رام دیال کی آتما تو اب شانت ہو گئی۔ ہم اس پر ظلم توڑنے والے' رجب علی کا سر چاہتے ہیں۔ بیچ کے آدمیوں سے ہماری کوئی دشمنی نہیں۔ وہ بے چارے تو اس کے حکم کے غلام ہیں۔"

میرے دل میں اس بوڑھے کے لئے بے اختیار ممنونیت کے جذبات امڈ آئے۔

"یہ میرا فیصلہ ہے۔" علی اسد نے دو ٹوک لہجے میں کہا "اس کی اہمیت اسی وقت ہے جب مقدمے کی مدعی پولیس ہو۔ اگر تم پرچا درج کروانا چاہو اور اس میں ان دونوں پر اپنے شبے کا اظہار کرو تو میں چاہتے ہوئے بھی انہیں نہیں چھوڑ سکوں گا۔ پھر ان کا فیصلہ عدالت ہی سے ہو گا۔"

"مرنے والا مر گیا۔" رام دیال کا کزن ایک گہرا سانس لے کر بولا "اس کے جیون کی کچھ آس ہوتی تو ہم بھی کچھ کرتے۔ اب ہم ان جھمیلوں میں پڑ کر کیا لیں گے؟ تم تو ہسپتال سے اس کی لاش ہمیں دلوانے کا بندوبست کرو تاکہ ہم اسے سکھر لے جا کر جلد از جلد کریا کرم کا بندوبست کریں۔ کم از کم اس کا مردہ تو خراب نہ ہو۔"

"لاش شام تک تمہیں مل جائے گی۔" انسپکٹر نے انہیں یقین دلایا۔ "تم گاڑی وغیرہ کا بندوبست کر کے پانچ بجے اسپتال پہنچو۔ میں خود وہاں آؤں گا۔"

مزید کچھ رسمی گفتگو کے بعد کاغذی خانہ پُری کے لئے اس نے ان دونوں کو اپنے سب انسپکٹر کے ساتھ روانہ کر دیا اور اس کے دفتر میں صرف ہم دونوں رہ گئے۔

"میں تمہارا احسان مند ہوں' انسپکٹر!" اول خان نے جذباتی لہجے میں کہا "ہماری گردن بچانے کے لئے تم نے بڑی جرات سے کام لیا ہے ورنہ تمہارے ڈی ایس پی صاحب۔۔"

"ان کے بارے میں کوئی تبصرہ کرنے کی ضرورت نہیں۔" اس نے اول خان کی بات وہیں کاٹ دی۔ "اصل خرابی یہ ہے کہ تم اسپیشل ٹاسک فورس کے ایک افسر ہو۔"

"کیا تم نے میرے اس دعوے کی تصدیق کرا لی ہے؟" اول خان نے حیرت اور مسرت سے مغلوب لہجے میں پوچھا۔

"تصدیق ہو جانے کے بعد ہی ڈی ایس پی صاحب نے تمہارے معاملے میں دلچسپی لینا شروع کی ہے۔ ایس ٹی ایف ایک خفیہ ادارہ ہے لیکن ہر طرف اس کی کارکردگی کی دھاک بیٹھی ہوئی ہے۔ ڈی ایس پی صاحب پرانے زمانے کے افسر ہیں۔ ان کا خیال ہے کہ ایس ٹی ایف کا ایک اہم افسر اگر مشکوک حالات میں ہمارے ہاتھ لگ گیا ہے تو ہمیں اسے رگڑ دینا چاہئے۔ اگر ہم تھوڑی سی محنت کر کے اس کا تعلق رجب علی سے ثابت کرنے میں کامیاب ہو گئے تو پورے ملک میں ہمارے نام کا ڈنکا بج جائے گا۔ دوہری ترقیاں اور بھاری انعامات اس کے علاوہ ہوں گے۔"

اپنی بات پوری کرتے ہوئے اس نے لفظ محنت پر دو معنی انداز میں زور دیا تھا۔

"لیکن یہاں تو انہوں نے ایسی کوئی بات نہیں کی۔" میں نے حیرت سے کہا۔

"ایس ٹی ایف کے بارے میں کھلے بندوں بات کرنا سنگین جرم ہے۔ اسی لئے ہم دوسرے حوالوں سے بات کرتے رہے۔ باہر ہماری تھوڑی سی تلخ کلامی بھی ہوئی ہے لیکن ڈی ایس پی صاحب فراخ دل افسر ہیں۔ اپنے ماتحتوں کو ڈانٹ ڈپٹ لیتے ہیں لیکن کسی کی طرف سے اپنے دل میں کینہ نہیں رکھتے۔"

"تو کیا ہم خود کو آزاد تصور کریں؟" میں نے اس کے خاموش ہو جانے پر پوچھا۔

"میں تمہاری کہانی سن چکا تھا اس لئے فرصت کے دوران میں نے تم دونوں کے الگ الگ بیان تیار کرا لئے ہیں۔ ایس ٹی ایف سے تمہارا تعلق ثابت ہونے کے بعد میں تمہیں ایک لمحے کے لئے بھی خرافات میں نہیں الجھانا چاہتا۔ یہ بیان پڑھ لو اگر مطمئن ہو تو ان کاغذات پر دستخط کر دو۔"

اس نے اپنے سامنے رکھی ہوئی ایک سرکاری فائل میں سے چند کاغذات میرے حوالے کئے اور چند اول خان کی طرف

بڑھائے۔ جن پر ٹائپ شدہ خط میں سنگلاخ قانونی زبان میں ہمارے بیانات درج تھے۔

میں نے اپنا بیان پڑھنا شروع کیا اور چند ہی سطروں میں بری طرح الجھ گیا۔

"یہ قانونی زبان میرے لئے بہت مشکل ہے۔ میرے لئے اتنا ہی کافی ہے کہ یہ بیان تم نے تیار کروایا ہے اور تم ایس پی ایف کے خیر خواہوں میں سے ہو۔ میں دستخط کئے دیتا ہوں۔"

میں نے آخری صفحے کے اختتام پر اپنے دستخط کر کے کاغذات اس کی طرف بڑھائے تو اس نے مجھے ٹوک دیا۔ "ہر صفحے پر اپنے دستخط کرو اور آخری صفحے پر دستخط کے نیچے اپنا پورا نام، ولدیت اور پتا بھی لکھو۔"

"تمہارا پتا بھی ارل خان ہی کی معرفت ہے۔" انسپکٹر علی اسد نے ہمارے مکمل کئے ہوئے کاغذات کا جائزہ لیتے ہوئے مجھ سے مخاطب ہو کر کہا۔ "یہ بار بار کہتا کہ ڈی ایس پی صاحب تمہاری طرف سے بہت زیادہ شاکی تھے۔ جاتے جاتے کہہ رہے تھے کہ جی چاہتا ہے تو میں ارل خان کو چھوڑوں اور تمہیں بند کر کے مار لگواؤں۔ ان کا دعویٰ ہے کہ تمہارے سینے میں عجیب و غریب کہانیاں مدفون ہیں جو مجھے حیران کر سکتی ہیں۔ تمہیں روک لینے سے ارل خان بھی ہماری دسترس میں رہے گا۔"

"روکنا چاہو تو میں حاضر ہوں۔" میں نے پرخلوص لہجے میں کہا "جو افسر اپنے قیدیوں کی حیثیت کے تعین کے لئے نصف صدی کے بعد دن بھر بھی جاگتا رہے، اس کی تحویل میں کسی بے گناہ کی زندگی اجیرن نہیں ہو سکتی۔ ڈی ایس پی صاحب کی باتیں تمہارے دل کو لگی ہوں تو ضرور مجھے روک لو۔"

"اب تم باضابطہ طور پر آزاد شہری ہو۔" وہ میری بات کاٹ کر کاغذات فائل میں رکھتا ہوا بولا۔ "تمہاری اور رجب علی کی ٹیم کی بغاوت کا قصہ ختم ہوا۔ اب یہ بتاؤ کہ ڈاکٹر سرکار کے لئے کیا کرنا ہے؟"

"میرے بارے میں تصدیق کرنے کے لئے تم نے یقیناً ایس پی ایف کے بڑوں سے رابطہ کیا ہوگا اس لئے مجھے جلد از جلد اپنے یونٹ کو رپورٹ کرنا ہوگا۔" ارل خان کہنے لگا۔ "ورنہ میری نوکری ختم ہو جائے گی۔ اگر میں ایک مقررہ مدت میں رپورٹ کرنے میں ناکام رہا تو مجھے مرحوم یا دوران کار گمشدہ قرار دے دیا جائے گا۔ دونوں صورتوں میں واپسی کے بعد مجھے ریٹائرمنٹ لینا پڑ جائے گا۔ ہمارے یہاں ملازمت جاری رکھنے کے لئے طاقت، ذہانت اور اہلیت کا اعلیٰ ترین معیار برقرار رکھنا پڑتا ہے...."

"اسپیشل سروسز گروپ کی طرح؟" انسپکٹر علی اسد نے اس کی بات کاٹ کر پوچھا۔

"مجھے ان کے معیار کا علم نہیں۔" ارل خان نے بڑی ترب صورتی کے ساتھ بات ٹال دی۔ "میں صرف اپنی فورس کے ضابطوں سے واقف ہوں جو بہت کڑے اور واضح ہیں۔"

"میں نے جب سے رجب علی کی نئی زندگی کی کہانیاں سنی ہیں میرے ذہن میں ایک منصوبہ پرورش پا رہا ہے۔ اجازت ہو تو اس پر کچھ بات کر لوں؟" میں نے آہستگی سے کہا۔

"کھل کر بات کرو۔ یہ بھول جاؤ کہ میں انسپکٹر ہوں۔ تمہاری باضابطہ رہائی کے بعد میں تمہارا دوست ہوں۔ ہمارے درمیان جو کچھ بات ہوگی وہ آف دی ریکارڈ ہوگی۔ اس کی بنیاد پر تمہیں کوئی نقصان نہیں پہنچے گا۔"

"رجب علی کی نومسلم بیوی اور دوما ہاروال کی بھابی سکھر میں رہتی ہے...."

انسپکٹر علی اسد نے میری بات وہیں کاٹ دی۔ "اس کے بارے میں میں نے بھی بارہا سوچا ہے لیکن کبھی اس پر ہاتھ ڈالنے کی ہمت نہیں کر سکا۔ رجب علی اس کے معاملے میں ضرورت سے زیادہ حساس ہے۔"

"یہ مجھے بھی معلوم ہے کہ جس دن رجب علی کو پکڑنے کے لئے پولیس نے اس کی بیوی پر ہاتھ ڈالا.... وہ جنگلوں سے نکل کر شہروں میں تباہی مچا دے گا مگر میرا منصوبہ کچھ اور ہے۔" میں نے کہا۔

"بالکل نہیں۔" انسپکٹر نے سختی سے کہا "اس کے بارے میں سوچنا ہی بیہودہ ہے۔ میں رجب علی کی طاقت سے واقف ہوں۔ اس کے پاس راکٹ اور ان کے رسنی لانچر موجود ہیں۔ شہروں میں اتنا بھاری جانی نقصان ہوگا کہ انتظامیہ اس کے سامنے گھٹنے ٹیک کر

اس کی بیوی کو چھوڑنے پر مجبور ہو جائے گی۔"

"میرے منصوبے کا پولیس اور انتظامیہ سے کوئی تعلق نہیں ہے۔" میں نے کہا۔

"اسے بات پوری کر لینے دو۔" ارل خان نے رائے دی "ہم بعد میں جائزہ خیال کر لیں گے۔"

"پولیس یا کسی بھی سرکاری محکمے کو درمیان میں لائے بغیر ہم اسے اغوا کر لیتے ہیں۔" میں نے اپنی تجویز پیش کرتے ہوئے کہا۔ "رجب علی کا سسرال مالدار ساہوکار ہے۔ اس کی بیٹی کو اغوا کرنے کے بعد ہم فون پر اس سے بھاری تاوان کا مطالبہ کریں گے اور رجب

علی کو لامحالہ میدان میں آنا پڑے گا۔"

انسپکٹر علی اسد میری اس تجویز پر بھنا گیا۔ "میں تمہیں یہی سمجھانا چاہ رہا ہوں کہ ایسی کسی بھی کارروائی کی صورت میں رجب علی مشتعل ہو کر میدان میں آ جائے گا۔ اس کا میدان میں آنا شہریوں کے جان و مال اور امن و امان کے لئے بھیانک خطرہ بن جائے گا۔ میں ایسے کسی بھی تباہ کن منصوبے سے اتفاق نہیں کر سکتا۔"

"تم میری پوری بات سننے کے بجائے بار بار قطع کلامی کر رہے ہو۔" میں نے احتجاج کیا "ایک بار میری بات مکمل ہونے دو۔ اس کے بعد دل کھول کر اپنی بھڑاس نکال لینا۔"

"تم بالکل غلط اور تباہ کن رخ پر سوچ رہے ہو۔" وہ چڑچڑے لہجے میں بولا۔ "لیکن خیر، تم بھی اپنے دل کا غبار نکال لو۔ بات پوری کرلو تو مجھے بتا دینا۔"

وہ اپنی خوبصورت ریوالونگ کرسی کی پشت گاہ سے ٹیک لگا کر یوں بے اعتنائی کے ساتھ جھولنے لگا جیسے اسے میری اسکیم کے ناکام ہونے کا پورا یقین ہو۔

"ہم فون پر اس سے مطالبہ کریں گے کہ تاوان کی رقم ملا سرکار کو پہنچائی جائے۔" میرے الفاظ پر علی اسد چونک کر سیدھا ہو کر بیٹھ گیا۔

"یعنی تم ملا سرکار اور رجب علی میں تصادم کرانا چاہتے ہو؟" میری اس انوکھی تجویز پر حیرت سے اس کی آنکھیں پیشانی پر جا چڑھیں اور وہ مجھے گھورے جا رہا تھا۔

"یہی سمجھ لو۔ ان کے درمیان ایک بدترین غلط فہمی پیدا کر کے ہم ان ہرنوں کو سامنے آنے پر مجبور کر سکتے ہیں۔ اس کے بعد ہم انہیں الگ الگ یا ایک ساتھ اپنا نشانہ بنا سکتے ہیں۔"

"کیا رجب علی یہ یقین کرلے گا کہ اس کی بیوی کے اغوا میں ملا سرکار ہی کا ہاتھ ہے؟" اول خان نے پوچھا۔

"اس سے مل کر میں نے اندازہ لگایا ہے کہ وہ قبائلی کھوپڑی کا مالک ہے۔ اس کی انا پر کاری ضرب لگائی جائے تو وہ ہوش و حواس سے بیگانہ ہو کر جذباتی فیصلے بھی کر سکتا ہے۔ رام دیال کے اغوا کے معاملے میں کم و بیش ایک کروڑ کی رقم اس کے ہاتھ آئی ہے۔ اسے غلط راہ پر ڈالنے کے لئے ہم تاوان میں ایک کروڑ ہی کا مطالبہ کریں گے۔"

"وہ ملا سرکار کا مرید ہے۔ ملا سرکار کے ایک اشارے پر اپنی ساری جمع پونجی اس کے حوالے کر سکتا ہے۔ وہ ضرور سوچے گا کہ ملا سرکار کو اس کی بیوی کو اغوا کر کے تاوان طلب کرنے کی کیا ضرورت ہے؟" اول خان میرے ساتھ رجب علی کے پاس ہو کر آیا تھا اس لئے وہ سوالات کرنے کی بہتر پوزیشن میں تھا۔

"دولت، زر اور زمین کے معاملات میں انسان کا خون سفید ہو جاتا ہے۔ وہ پیری مریدی کا خیال کرتا ہے، نہ رشتوں کو دیکھتا ہے۔ ہزاروں کی حد تک تو رجب علی ملا سرکار کی خدمت کر سکتا ہے لیکن مجھے شبہ ہے کہ وہ ایک کروڑ کی خطیر رقم اپنے پیر کو یوں ہی نذر کر دے گا۔ وہ سوچے گا کہ ملا سرکار کسی بڑی واردات کے انتظار میں اسے بیل رہا تھا اور جوں ہی لمبی رقم اس کے ہاتھ لگی، ملا سرکار اپنے اصلی روپ میں سامنے آگیا۔"

"مجھے شبہ ہے کہ وہ اتنی آسانی کے ساتھ ملا سرکار سے بدظن نہیں ہوگا۔" علی اسد نے کہا۔

"اپنی بیوی کے اغوا کی خبر اس سے سوچنے اور سمجھنے کی صلاحیت سلب کرلے گی۔ ایسے میں جب ملا سرکار کے نام سے ایک کروڑ کا مطالبہ اس کے سامنے آئے گا تو وہ غصے میں اور انتقام میں پاگل ہو جائے گا۔"

"ان کی باہمی لڑائی سے تم کو کیا فائدہ حاصل ہوگا؟" انسپکٹر علی اسد میرے منصوبے کی جزئیات کو کسی حد تک ہضم کرنے پر آمادہ نظر آنے لگا تھا۔

"سارے ہی بہت خطرناک مفروضے ہیں۔" میں نے اس کی اجازت سے اپنے لئے سگریٹ سلگانے کے بعد کہا۔ "اغوا سکھر سے ہوگا۔ واردات ہوتے ہی شہر میں کہرام برپا ہو جائے گا۔ اپنی پوزیشن صاف رکھنے کے لئے پولیس پوری قوت کے ساتھ حرکت میں آجائے گی۔ اس طرح سکھر ساری کارروائیوں کا محور بن جائے گا۔ رجب علی کے سسر سے ملا سرکار کے نام پر ایک کروڑ کے تاوان کا مطالبہ کیا جائے گا تو یہ خبر رجب علی تک بھی پہنچے گی اور وہ کھلم کھلا ملا سرکار سے اپنی منافرت کا اظہار کرے گا۔ یہ خبر ملا سرکار کو ملے گی تو وہ تشویش میں مبتلا ہو جائے گا اور رجب علی کے سامنے اپنی پوزیشن صاف کرنے کے لئے سکھر کا رخ کرے گا جہاں سارو جلد ہی اس کے لئے محفوظ ترین مقام ہے۔ وہاں پہنچ کر وہ رجب علی سے رابطہ کرنے کی کوشش کرے گا اور وہی وقت ہوگا جب ہم ملا سرکار یا اس کے ساتھ رجب علی کو بھی مار سکیں گے۔"

"یہ سب اسی وقت ممکن ہے جب سب کچھ تمہارے مفروضات کے مطابق ہو اور میں نے آج تک اپنے مفروضات کو بیک وقت بار آور ہوتے ہوئے نہیں دیکھا۔" علی اسد نے کہا۔

"یہ تمہارے لئے مفروضات ہیں لیکن میں رجب علی کے ذہن کو پڑھ چکا ہوں۔ مجھے ابھی سے یہ سب اسی طرح ہوتا ہوا نظر آرہا ہے۔" میں نے پورے یقین کے ساتھ کہا۔

"تم مجھے تذبذب میں ڈال رہے ہو۔" "میں تمہاری صحیح الدماغی پر شبہ نہیں کر سکتا۔"

"ایک راستہ طویل اور غیر یقینی انتظار کا ہے جو ہمارے بس سے باہر ہے۔ ملا سرکار جیسے خونخوار اور وحشی درندے کو اس کی کچھار سے باہر لانے کے لئے ہمیں یہ چھیڑ چھاڑ کرنی ہوگی۔"

"تمہیں علم ہے کہ سکھر میرے اقتدار سے باہر کا علاقہ ہے۔ وہاں میں تمہاری کوئی مدد نہیں کر سکوں گا۔ سب کچھ تم کو کرنا ہوگا۔ تم کہیں پھنس گئے تو میرے لئے مشکلات کھڑی ہو جائیں گی۔ میرے دشمن اس بات کو ہوا دیں گے کہ انسپکٹر علی اسد کے چھوڑے ہوئے مجرم سکھر میں دوبارہ پکڑے گئے۔"

"ہماری وجہ سے تم پر کوئی آنچ نہیں آئے گی۔ اس بڑے مقصد کے لئے ضرورت پڑی تو ہم اپنی جانوں پر کھیل جائیں گے۔" اول خان کے چہرے پر گمبھیر سنجیدگی پھیل گئی۔ "رازداری ہماری تربیت کا پہلا ستون ہے۔ مشن پورا کرو یا مر جاؤ۔ ہمارے سامنے اس کے سوا تیسرا کوئی راستہ نہیں ہوتا پھر بھی تم ہماری خاصی مدد کر سکتے ہو۔"

"سکھر میں تمہارے اپنے ذرائع ہیں جن کے ذریعے تم

پڑیں گے تاکہ ہم یکسو ہو کر ملا سرکار کا پیچھا کر سکیں۔"

اول خان سے میری رفاقت زیادہ طویل نہیں تو بہت مختصر بھی نہیں تھی لیکن اس عرصے میں نے چند دردناک امور پر اس کی بھرپور تقریر پہلی بار سنی تھی اور سن کر دنگ رہ گیا تھا۔

وہ ابتدا ہی سے انسپکٹر علی اسد سے مرعوب اور دبا دبا نظر آ رہا تھا لیکن اپنی پسند کا موضوع زیر بحث آتے ہی اس نے انسپکٹر کو بھی بری طرح رگید ڈالا تھا۔

"اس میں کوئی شبہ نہیں کہ پولیس والوں کے ہاتھ سے معصوم اور بے گناہ شہری بھی مرتے رہتے ہیں لیکن ہنگامی طور پر کی گئی کسی اندھا دھند کارروائی میں واضح ارادے کے بغیر کسی کو نادانستہ ہلاک کرنے اور دیدہ و دانستہ کسی بے گناہ کو موت کے گھاٹ اتارنے میں بہت بڑا فرق ہے" خاصے طویل سکوت کے بعد انسپکٹر اپنی مدافعت میں کچھ کہنے کے قابل ہو سکا تھا "لیکن تمہاری بات بھی درست ہے کیونکہ تم پیشہ ور جنگجو ہو جب کہ پولیس افسر بنیادی طور پر لڑاکا نہیں بلکہ منتظم ہوتا ہے۔ اس کی ہر لڑائی اپنی یا دوسروں کی مدافعت میں ہوتی ہے۔ وہ جارح بھی نہیں ہوتا۔"

"گردن کا منکا ٹوٹنے سے فوری اور آسان ترین موت واقع ہو جاتی ہے۔ ہم اسے کسی بھی تشدد کا نشانہ بنائے بغیر موت کی نیند سلا دیں گے اس لئے تم تو ہر کی دوسری بات بھول جاؤ اور یہ بتاؤ کہ تمہارے سکھر والے مخبر اور معزز دوست اس مشن میں ہمارا کیا ساتھ دے سکیں گے۔"

"میں تمہیں ان میں سے کسی کا نام و پتا نہیں دے سکتا" انسپکٹر بھڑک کر بولا۔

"ہم ذرا ان سے دور رہنا چاہتے ہیں۔ مسئلہ یہ ہے کہ تم سے تازہ ترین معلومات حاصل کرنے کا طریقہ کیا ہوگا؟" میں نے جلدی سے وضاحت کرتے ہوئے کہا "اول خان کا مقصد بھی اتنا ہی ہے۔"

"تم مجھے گھر یا دفتر فون کر سکتے ہو" شناخت کے لئے تم دونوں کوئی فرضی نام استعمال کر سکتے ہو۔"

طویل بحث کے بعد یہ طے ہو گیا کہ کارروائی کی جانی چاہئے۔ اس سلسلے میں انسپکٹر نے رات گئے چند ضروری ہتھیار ہمارے حوالے کرنے کا وعدہ بھی کر لیا جو اسے اپنے ذرائع سے حاصل کرنا تھے۔

ایک اہم مسئلہ سردار رجب علی کے ان مخبروں کا تھا جو خیرپور میں موجود تھے۔ ہم خیرپور سے براہ راست سکھر کا رخ کرتے تو وہ خبر رجب علی کو بھی مل سکتی تھی اور اس کی وجہ سے کوئی دشواری پیدا ہو سکتی تھی۔ اس لئے ہم نے طے کیا کہ رات میں انسپکٹر سے ہتھیار وصول کرنے کے بعد ہم اگلی صبح تڑکے کی چوٹ ٹرین سے کراچی کے لئے روانہ ہوں اور اگلے کسی اسٹیشن پر اتر کر اپنے حلیوں میں مناسب تبدیلیاں کرنے کے بعد بس سے سکھر پہنچ جائیں جہاں رجب علی کی بیوی آنے والے کڑے وقت سے بے خبر بے فکری کے ساتھ رہ

ملا سرکار کی آمد پر نگاہ رکھ سکتے ہو" میں نے کہا "ہمیں اس طرف سے بے فکری ہو جائے تو کام آسان ہو جائے گا۔ اس کے علاوہ ہمیں ایک ایسے ٹھکانے کی ضرورت ہوگی جہاں ہم رجب علی کی بیوی کو بحفاظت قید رکھ سکیں۔"

"رجب علی کی بیوی ہمارے لئے کوئی مسئلہ نہیں بنے گی۔" اول خان کی پرعزم آواز سن کر میں چونک پڑا۔ اس وقت شاید اس کے وجود میں سویا ہوا جنگجو کروٹ لے کر جاگ اٹھا تھا۔

"ملا سرکار کے فتنے کی سرکوبی کے بڑے مقصد کے لئے قربانی دینا ہی ہے تو ہم سب سے پہلے رجب علی کی بیوی کو مار کر کہیں ڈال دیں گے۔ اس کا شوہر نہ جانے کتنی ہی بیواؤں 'بچوں' شوہروں اور بیٹوں کا قاتل ہے" اول خان کی آواز سرد اور سفاکانہ ہو گئی "اس کی قربانی سے ہونے والی ابتدا کا انجام بھی اچھا ہوگا کیونکہ ہمیں ہر وقت اس کے فرار کا خطرہ نہیں رہے گا۔ ویسے بھی کوئی چھوٹا موٹا بدمعاش رجب علی کی بیوی کو اپنی قید میں رکھنے پر آمادہ نہیں ہوگا۔ اس خبیث کا نام ہی اس علاقے کے بڑے بڑے سورماؤں کا پتا پانی کر دیتا ہوگا۔"

"رجب علی بہت بڑا مجرم اور قاتل سہی لیکن اس کی بیوی بے گناہ ہے" علی اسد نے احتجاج کیا "میں اس کے ساتھ ایسے وحشیانہ سلوک کا تصور بھی نہیں کر سکتا۔"

"ہم نے اسے نہ مارا تو وہ کہیں نہ کہیں ہمیں مروا دے گی۔ میز کرسی پر بیٹھ کر اخلاقیات اور اصولوں کی بات کرنا بہت آسان ہے۔ کبھی کسی جنگی محاذ پر جا کر دیکھو! کسی ایسے ناراض شہر کو دیکھو جسے روند کر فاتح فوجیں آگے بڑھ رہی ہوں۔ اصول بنانے والے خود اپنے کرتوتوں کا ذکر کرتے ہوئے شرماتے ہیں۔ ہم ملا سرکار اور رجب علی کے خلاف میدان جنگ میں اتر رہے ہیں جہاں سب کچھ جائز ہوتا ہے لیکن ہم اس عورت کی حرمت کا پورا لحاظ کریں گے۔ وہ ایک نیک مقصد کے لئے ہمارے ہاتھوں ماری جائے گی۔ کیا پتا کہ اسے شہادت کا رتبہ ہی مل جائے۔"

میں جھرجھری لے کر رہ گیا لیکن اول خان سے اختلاف رائے کی جرأت نہ کر سکا۔

انسپکٹر علی اسد دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھامے خالی نظروں سے اس کا چہرہ تکے جا رہا تھا۔

"تم پولیس افسر" اول خان اسی سرد اور بے رحمانہ لہجے میں بولے جا رہا تھا "جب تم کوئی بڑا چھاپا مارتے ہو تو کیا صرف رسول اور گنہگاروں پر گولیاں چلاتے ہو؟ معصوم اور بے گناہ بھی سامنے آتے ہیں تو تمہارے ہتھیاروں کی نالیں بنجر ہو کر بارود اور سیسہ اگلنا بھول جاتی ہیں؟ میں تمہیں بہلانے یا تمہاری خوشنودی حاصل کرنے کے لئے تمہاری ہاں میں ہاں نہیں ملا سکتا۔ ترتیب کے منصوبے پر عمل کرنا ہے تو بھرپور کامیابی کے لئے ہمیں سب سے پہلے رجب علی کی بیوی کے خون سے اپنے ہاتھ رنگنے

رہی تھی۔

○☆○

شہر خوف و ہراس کی زد میں آیا ہوا تھا کیونکہ یہاں بھی آئے دن ڈکیتی، قتل، اغوا اور لوٹ مار کی وارداتیں ہوتی رہتی تھیں۔ پان کی دکانوں پر اور ہوٹلوں وغیرہ میں، جہاں بھی چند لوگ جمع ہوتے تازہ ترین وارداتوں پر ہی تبادلۂ خیال کرتے ہوئے پائے جاتے۔

ایک طرف وارداتوں کا زور بڑھا ہوا تھا اور دوسری طرف پولیس کسی بھی مجرم کو پکڑنے میں ناکام تھی۔ لوگ کچھ معروف مجرموں کے نام بھی لیتے تھے۔ ان کا خیال تھا کہ پولیس بھی ان سے واقف تھی اور جان بوجھ کر ان کی سرگرمیوں سے چشم پوشی برت رہی تھی ورنہ سکھر سدا سے امن و سکون کا گہوارہ رہا تھا۔

ہم دونوں کافی دیر تک گھنٹا گھر اور اس کے آس پاس کے بازاروں میں گھوم پھر کر اس اجنبی شہر کے مزاج کا اندازہ لگاتے رہے۔ میرا خیال تھا کہ امن و امان کی بگڑی ہوئی صورت حال اس شہر کی سماجی زندگی پر بھی اثر انداز ہونے لگی تھی اور بازار وغیرہ سرِ شام ہی ویران ہو جاتے ہوں گے۔

اس جائزے کے دوران ہی ہمیں ایک ہوٹل میں دو مقامی لڑکوں سے سردار رجب علی کا ذکر چھیڑنے کا موقع مل گیا اور مجھے یہ جان کر حیرت ہوئی کہ سکھر کے نوجوانوں کے لئے رجب علی ہیرو کا درجہ رکھتا تھا۔

بعد میں اسے ہیرو قرار دیئے جانے کی جذباتی وجہ بھی سمجھ آگئی جو ہمیشہ سے مسلمانوں کی ایک بڑی کمزوری رہی ہے۔ عورت کو جیت کر سب کچھ ہار جانے کو بھی وہ اپنی جیت ہی سمجھتے ہیں۔

رجب علی سکھر کے ہی گلی کوچوں میں پروان چڑھا اور پھر ڈاکو بنا تھا۔ اس نے جس غیر روایتی انداز میں ایک ناسور ہندو گھرانے کی دوشیزہ سے پہلی نظر میں محبت کر کے اسے بھی اپنا گھائل بنا لیا تھا، لڑکوں کے نزدیک وہی مردانگی کی معراج تھی۔ لڑکی کے مسلمان ہونے اور پھر رجب علی سے شادی کر لینے پر جہاں سکھر کی ہندو جاتی میں صفِ ماتم بچھ گئی تھی، وہاں مسلمانوں میں قومی جشن کا سا سماں پیدا ہو گیا تھا۔ اس نازک موقعے پر شہری انتظامیہ ہوش مندی سے کام لے کر معززینِ شہر کی مدد نہ لیتی تو سکھر میں بہت بڑا ہندو مسلم فساد برپا ہو جاتا۔

رجب علی اور لیلاوتی کے عشق کی اس کہانی نے۔۔۔ سکھر میں لوک کہانی کا درجہ حاصل کر لیا تھا اسی وجہ سے ہمیں لیلاوتی کے گھر کا پتا دریافت کرنے میں ذرا بھی دشواری پیش نہیں آئی۔ گو مسلمان ہونے کے بعد لیلاوتی کا نام تبدیل کر کے راحیلہ رکھ دیا گیا تھا مگر شہر والے اسے لیلاوتی کے نام سے ہی یاد کرنے میں مزہ لیتے تھے۔

"جب اس کا میاں جنگلوں میں رہتا ہے تو لیلاوتی اپنے ماں ۔۔۔ ساتھ رہتی ہو گی؟" ان لڑکوں کی کہانی سن لینے کے بعد اول خان نے بڑا اشتیاق لہجے میں پوچھا تھا۔

دونوں اول خان کی بات پر ہنس دیئے "وہ ڈاکو کی بیوی ہے اور مردوں کی طرح اکیلی رہتی ہے۔ نوکروں تک کو مغرب سے پہلے چھٹی دے دیتی ہے کیونکہ رجب علی جب بھی اس سے ملنے آتا ہے، اندھیرا پھیلنے کے بعد آتا ہے اور سورج نکلنے سے پہلے جنگل کی طرف لوٹ جاتا ہے۔ کسی کی مجال نہیں کہ اس کی طرف آنکھ اٹھا کر دیکھے۔ رجب علی کے خوف سے بڑے بڑے غنڈے اس محلے سے سر جھکا کر گزرتے ہیں۔"

"تو کیا رجب علی اس سے روز ملنے آتا ہے؟" اس بار میں نے سوال کیا۔

"دوسرے تیسرے ہفتے آتا ہے۔ وہ جنگل سے مشکی گھوڑے پر سوار ہو کر منہ پر ڈھاٹا باندھے نکلتا ہے اور اپنے انتظار میں جھکتے ہوئے پولیس والوں کی آنکھوں میں دھول جھونک کر لیلاوتی کے پاس پہنچ جاتا ہے۔ اس کے واپس لوٹ جانے کے بعد ہی لوگوں کو لیلاوتی کی ملازماؤں سے پتا چلتا ہے کہ وہ پچھلی رات آیا تھا" جانے والے نے بھرپور سیاست سے کام لیتے ہوئے رجب علی کی دلیرانہ آمد و رفت کی پوری تفصیل دہرا دی۔

"پولیس والے اسے اپنے گھر پر کیوں نہیں پکڑ لیتے؟"

"ان بے چاروں کو پتا ہی نہیں چلتا کہ وہ کب آیا اور کب چلا گیا۔"

"وہ مشکی گھوڑے کو تو پہچانتے ہوں گے۔ اسی کو دیکھ کر رجب علی کی پہچان کر سکتے ہیں۔"

"وہ ہر بار گھوڑے کا رنگ بدل لیتا ہے" دوسرے لڑکے نے تصحیح کی۔

"کاش، کبھی اس سے ہماری ملاقات بھی ہو سکے!" میں نے حسرت سے کہا۔

"مال لے کر یہاں سے کراچی کی طرف چل پڑو۔ اس کے مخبر اسے تمہاری کار کا نمبر پہنچا دیں گے۔ بس پھر روہڑی سے نکلتے ہی کہیں نہ کہیں اس سے ملاقات ہو جائے گی۔" ایک نے کہا، پھر دونوں کھلکھلا کر ہنس پڑے۔

"یہ یاد رکھنا کہ وہ سنگلوں کو روکتا ہے نہ اٹھاتا ہے۔ مال والے ہی اس سے مل سکتے ہیں۔" ان میں سے ایک نے ہماری میز سے اٹھتے ہوئے استہزائیہ لہجے میں کہا اور ان کی ہنسی تیز ہو گئی۔

وہ واضح طور پر ہمارا مضحکہ اڑاتے ہوئے چلے گئے لیکن مجھے ان کی شوخی پر کوئی ملال نہیں تھا کیونکہ ان سے باتوں ہی باتوں میں کام کی کئی باتیں معلوم ہو گئی تھیں۔

ہوٹل سے اٹھ کر ہم دونوں پیدل ہی لیلاوتی کے کوچے کی طرف چل دیئے جو وہاں سے بہت دور نہیں تھا۔

"شوہر کے انتظار میں اندھیرے سے اجالا ہونے تک، ہر رات گھر میں اکیلی رہتی ہے" اول خان نے دھیمی آواز میں ایک

ایک لفظ پر زور دے کر کہا "لگتا ہے اس بار قدرت ہم پر مہربان ہے۔"

"اسے اپنے شوہر پر گھمنڈ ہو گیا ہے۔ سوچتی ہو گی کہ وہ رجب علی کی بیوی ہے۔ جو اسے ٹیڑھی آنکھ سے دیکھے گا' رجب علی اس کی آنکھ نکال لے گا۔"

"اس کا یہ غرور بھی ہمارے حق میں جاتا ہے۔ وہ غیر مسلح ہو گی اور گھر میں بے فکر ہو کر گہری نیند سوتی ہو گی۔ مجھے تو اس بیچاری کا اغوا ابھی سے بچوں کا کھیل معلوم ہونے لگا ہے۔"

باتیں کرتے ہوئے ہم گلی کے نکڑ اور پھر کوچے سے گزرے۔ پرانے شہر میں واقع ہونے کے باوجود وہ محلہ صاف ستھرا تھا۔ اس کی گلیاں کشادہ تھیں اور مکانات کی ظاہری حالت سے معلوم ہوتا تھا کہ وہاں آسودہ حال لوگ رہتے ہیں جو پیسہ کمانے کے ساتھ ہی اس کے صحیح مصرف سے بھی بخوبی واقف ہیں۔

چوہدری گلی میں کنگورے دار فصیل والا ایک ہی مکان تھا جو خوش قسمتی سے کونے پر واقع تھا جس کا مطلب تھا کہ اس پر کم از کم دو سمتوں سے طبع آزمائی کی جا سکتی تھی۔ پشت کی طرف سے دو قطاریں ایک دوسرے سے جڑی ہوئی تھیں اس لئے ادھر سے براہ راست رسائی یا نکاسی کی کوئی صورت نہیں تھی۔

"کیوں نہ ایک بار پھر اسی گلی سے گزرا جائے؟" گلی کے آخری سرے سے ذرا دور نکل جانے کے بعد میں نے تجویز پیش کی جو اول خان نے فوراً ہی رد کر دی۔

"اس حماقت کی ضرورت نہیں" وہ آنکھیں نکال کر تحکم سے بولا "دوبارہ گلی میں داخل ہوتے ہی ہم کسی نہ کسی کی نظروں میں آ جائیں گے۔ میں نے اس مکان کو اچھی طرح دیکھ لیا ہے۔ وہاں داخل ہونے کا محفوظ بندوبست کرنا اب میرا کام ہے۔ تم اس فکر میں پڑ کر خود کو ہلکان نہ کرو۔"

"اغوا کی ترکیب تو تم نے سوچ لی۔ اب یہ بھی بتا دو کہ اسے کہاں گاڑو گے؟" میں نے جل کر کہا۔

"میں پہلے بھی سکھر آ چکا ہوں۔ مجھے یاد پڑتا ہے کہ شہر کا صنعتی علاقہ ابھی تک خاصا ویران ہے۔ وہیں کہیں اسے لٹکانے بھی لگا دیں گے۔"

"صنعتی علاقہ یہاں سے دور ہو گا۔ میرا خیال ہے کہ کوئی سواری لے لو۔"

"میں سوچ رہا ہوں کہ کوئی کار کرائے پر مل جائے۔ رات کو ہمیں کار کی ضرورت ہو گی۔"

"ہم اجنبی شہر میں ہیں۔ ہمارے پاس کوئی شناختی کاغذ بھی نہیں ہے۔ اس کے بغیر ہمیں کون گاڑی کرائے پر دے گا؟ ڈرائیور ساتھ ہوا تو رات کو اسے بھی دفن کرنا پڑے گا۔ بلاوجہ کام بڑھ جائے گا۔"

وہ چلتے چلتے اچانک ہی اڑیل ٹٹو کی طرح ایک جگہ جم کر کھڑا ہو گیا۔

"اب کیا ہوا بھائی؟" میں نے اپنا داہنا ہاتھ اس کی آنکھوں کے سامنے لہراتے ہوئے پوچھا۔

"سب کچھ چوپٹ ہو گیا۔" وہ مظلوم سی آواز میں کراہا "یہ تو میں نے سوچا ہی نہیں تھا کہ کار کہاں سے آئے گی؟ کار کے بغیر تو ہم لیلیٰ کو زندگی بھر اغوا نہیں کر سکتے۔"

"پھر کیا کیا جائے؟" میں نے طنزیہ لہجے میں سوال کیا۔

"میرا خیال ہے کہ انسپکٹر کو فون کرو' وہی کوئی نہ کوئی راہ نکالے گا۔"

"یہی تم میں کی خرابی ہے" میں نے چڑ کر کہا "بہت دھوم دھام سے کسی کام کے بارے میں سوچنا شروع کرتے ہو اور جہاں ذرا سی کوئی دشواری سامنے آ جائے وہیں بوکھلا جاتے ہو۔"

"اس میں بوکھلانے کی کیا بات ہے؟ ایک مسئلہ سامنے آیا ہے تو میں اس کا حل بھی بتا رہا ہوں۔"

"اتنی سی بات کے لئے ہم انسپکٹر کو زحمت نہیں دے سکتے۔ وہ ہماری وجہ سے اپنی پوزیشن کے لئے کوئی خطرہ مول نہیں لے گا۔ ناکامی کی صورت میں کار پکڑی گئی تو وہ کہاں جائے گا؟"

"تمہارے ذہن میں اس کے علاوہ کوئی حل موجود ہو تو اس پر عمل کر ڈالو۔"

"رات کے لئے ہمیں کوئی کار چرانا ہو گی۔ اس مسئلے کا یہی بہترین حل ہے۔"

"میں بلاوجہ ہی تمہیں اپنا بڑا نہیں مانتا۔ تمہارا دماغ ہر وقت چوطرفہ کام کرتا رہتا ہے۔ اس کا یہی سب سے بہتر اور مناسب حل ہو سکتا ہے۔" وہ ہنستے ہوئے بولا۔

ہم نے وہیں سے ایک رکشا لیا اور فیکٹری ایریا کی طرف روانہ ہو گئے۔

فیکٹری ایریا میں آباد کارخانوں کے ساتھ ہی خود رو جھاڑ جھنکاڑ سے بھرے ہوئے خالی قطعات اراضی بھی تھے اور کئی ویران احاطے بھی جن میں کسی وجہ سے مشینوں کی تنصیب کی نوبت نہیں آ سکی تھی یا تنصیب کے بعد مشینوں وغیرہ کو وہاں سے اکھاڑ لیا گیا تھا۔ رکشا چھوڑنے کے بعد اپنے اس تفصیلی معائنے کے دوران میں ہمیں بسکٹ بنانے کا ایک متروک کارخانہ نظر آیا۔ جس کے کہن سال در و دیوار سے ویرانی اور بوسیدگی ٹپک رہی تھی۔ اس کے پھاٹک پر بڑا سا زنگ آلود قفل موجود تھا لیکن احاطے کی دیوار کئی جگہ سے گری ہوئی تھی۔

وہاں بظاہر کسی چوکیدار وغیرہ کا کوئی وجود نہیں تھا۔ ہم گری ہوئی دیوار کا ملبہ عبور کر کے اندر پہنچے تو وہاں ہر طرف بربادی اور ویرانی کا راج تھا۔ امتداد زمانہ سے شہتیر گلنے کے بعد چھتیں گر چکی تھیں' دیواریں جا بجا منہدم تھیں۔ لبی لبی مشینوں پر انچوں کے حساب سے زنگ کے پرت وجود میں آ چکے تھے۔ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے اس فیکٹری کے مالکان اپنے پیچھے کوئی ولی وارث چھوڑے

بغیر رقابت یا جھگڑے ہوں یا کسی طویل مقدمے بازی کے نتیجے میں فیکٹری کھنڈر ہو کر رہ گئی ہو۔ اس کا پچھلا منظر جو دکھ رہا ہو وہ فیکٹری ہمارے مقاصد کے لئے بہت مناسب تھی۔ ہمیں تو صرف ایک لانچ ہی کو ٹھکانے لگانا تھا سو فیکٹری ایسی تھی کہ وہاں ایک پوری پلاٹون کو نیست و نابود کر کے اس طرح چھپایا جا سکتا تھا کہ صدیوں ان میں سے کسی کا سراغ نہ ملتا۔

چلتے چلتے اول خان کی نگاہ فیکٹری کے عقب میں پڑ گئی جو حقیقتاً ایک کھلا ہوا کنواں تھا جس کے دہانے پر شہتیروں کا جیسے فارم بنا کر پھنسا دیا گیا اور پانی کنوئیں میں اتارے گئے تھے۔

کنوئیں میں جھانکنے کے بعد ہم دونوں نے بیک وقت ایک دوسرے کی طرف دیکھا اور آنکھوں ہی آنکھوں میں لیلیٰ رانی کے لئے اس آبی قبر کے انتخاب پر متفق ہو گئے جس کے ہوتے ہوئے ہم زمین کھودنے کی مشقت سے بچ کر اپنا بوجھ بہ آسانی ہلکا کر سکتے تھے۔

اس مقام کا تفصیلی جائزہ لے کر ہم شہر لوٹ آئے اور ایک معمولی سے اقامتی ہوٹل میں اپنے اصلی ناموں سے دو الگ الگ کمرے بک کرا لئے۔

سر چھپانے کے ٹھکانے کا بندوبست کرنے کے بعد ہم نے کھانا کھایا۔ پھر خریداری کے لئے نکل پڑے کیونکہ رات کو رجب علی کے مکان میں داخل ہونے کے لئے اول خان کچھ ساز و سامان کی ضرورت محسوس کر رہا تھا۔

اول خان کی رائے تھی کہ لیلیٰ رانی کے ہاتھوں ہمارا اغوا کے بعد حالات میں تیزی کے ساتھ ڈرامائی تبدیلیاں ناگزیر تھیں جن کے دوران میں انسپکٹر علی اسعد اپنے بھرپور وسائل سے ہماری مدد نہیں کر سکتا تھا۔ اگر ملا سرکار کو سمار علیحدہ یا سب جلد بازی میں ہی گھیرنا پڑ جاتا تو اس کے لئے ہم دونوں ہر اعتبار سے ناکافی تھے۔

وہ جزیرہ پوری طرح آباد اور عملاً سکھر شہر ہی کا ایک حصہ تھا جہاں سے آمد و رفت کے لئے متعدد گھاٹ موجود تھے۔ ان سب کا مکمل محاصرہ کئے بغیر جزیرے میں ملا سرکار جیسے خطرناک مجرم کو چھیڑنا خطرناک ہو سکتا تھا۔ ایک طرف اپنے دشمنوں کو موجود پا کر وہ کسی بھی دوسرے راستے سے فرار ہو سکتا تھا۔

ان امکانات کے سدباب کے لئے اول خان اپنے بڑوں سے رابطہ کر کے اسپیشل ٹاسک فورس کی معقول نفری سکھر طلب کرنا چاہتا تھا۔ وہ لوگ روایتی جنگ کی تمام ضروریات سے لیس ہو کر منچلے سیاحوں وغیرہ کے روپ میں وہاں آتے اور اول خان کے ایک اشارے پر میدان عمل میں کود پڑتے۔

میرے نزدیک اس احتیاطی تدبیر کے اختیار کر لینے میں کوئی حرج نہیں تھا۔ ضرورت پڑنے پر آناً فاناً میں اس فورس کو ملا سرکار کے مقابلے میں میدان میں اتارا جا سکتا تھا۔ ان کی ضرورت پیش نہ آتی تو ملا سرکار کی سرکوبی کے بعد وہ خاموشی سے اپنے مستقر کی طرف لوٹ سکتے تھے۔

اول خان کی محتاط اور مخصوص خریداری کے دوران میں ہم اس موضوع پر متفق ہو گئے اور واپسی پر اول خان نے ہوٹل سے اپنے کمانڈر کو فون پر پوری صورت حال سے آگاہ کر دیا۔

فون بوتھ میں، میں اس کے ساتھ ہی موجود تھا لیکن مزاج پرسی وغیرہ کے رسمی فقروں کے علاوہ کوئی بات میرے پلے نہیں پڑ سکی کیونکہ ساری اہم باتیں ہندسوں اور حرفوں کی صورت میں کی گئیں جو شاید اسپیشل ٹاسک فورس کی اپنی کوڈ گرائمر میں تھیں جنہیں سمجھنا آسان نہیں تھا۔

"ہمارے ستارے بلند جا رہے ہیں" باہر آ کر اول خان نے مسرت آمیز لہجے میں مجھے بتایا "سکھر سے چند میل دور ایک موٹر بوٹ دریا میں لنگر انداز ہے جس پر دریائی حیوانات اور مچھلیوں کی افزائش پر تحقیق کرنے والے مقامی اور غیر ملکی ماہرین کی چار نفری ٹیم موجود ہے۔ ان لوگوں کے تحفظ کے لئے بوٹ پر ایس ٹی ایف کے چھ جوان موجود ہیں۔ ان کے پاس جدید ترین اسلحے سے لے کر چھوٹی کشتیاں اور لائف بوٹس تک موجود ہیں۔ کل تک ان جوانوں کی تعداد اٹھارہ کر دی جائے گی اور وہ دریا میں ایسے مقام پر لنگر ڈالیں گے جہاں سے دوربینوں کی مدد سے ملا عوبلہ کے جزیرے کے گھاٹوں کی نگرانی کی جا سکے گی۔ میرا ان سے وائرلیس پر رابطہ رہے گا۔ یوں سمجھو کہ اب کام کرنے میں مزہ آنے لگا ہے۔ پوری احتیاط اور قوت کے ساتھ ان... اٹھارہ جوانوں کو حرکت میں لا سکوں گا!"

وہ بہت بڑی خبر تھی۔ رجب علی کے ٹھکانے سے رہائی ملنے کے بعد سے ہم پر بے سرو سامانی کا جو سنگین احساس غالب تھا، وہ یکلخت کافور ہو گیا۔ سب سے اہم بات یہ تھی کہ حالات بگڑنے یا قابو سے باہر ہونے کی صورت میں ہم فوری طور پر سکھر کو خیرباد کہہ کر اس محفوظ بوٹ پر منتقل ہو سکتے تھے۔

"بس یہ خیال رکھنا کہ بوٹ کے عملے کے ذریعے کوئی خبر باہر نہ نکلنے پائے۔"

"بوٹ کا سارا عملہ ایس ٹی ایف کے ان چھ جوانوں پر مشتمل ہے۔ وہ سب تربیت یافتہ اور مستند میرینر ہیں۔ عام حالات میں وہ موٹر بوٹ چلاتے اور اس کی دیکھ بھال کرتے ہیں۔ ضرورت پڑنے پر اپنے اصل روپ میں آ جاتے ہیں۔ دراصل ہمارے کام کی نوعیت کچھ ایسی ہے کہ ہمارے ہر فرد کو گوریلا لڑائی کی تربیت کے ساتھ ہی کوئی نہ کوئی ہنر یا پیشہ بھی سکھایا جاتا ہے تاکہ اجنبی علاقوں میں وہ عام لوگوں میں گھل مل کر خود کو پوشیدہ رکھ سکیں۔ اس طرح انہیں اپنا اصل کام کرنے میں ناقابلِ تصور سہولتیں حاصل ہو جاتی ہیں۔"

اس وقت تک ساری ہی خبریں بہت اچھی اور حوصلہ افزا تھیں۔ میں دل ہی دل میں دعا مانگ رہا تھا کہ آخر تک ایسی ہی

صورتِ حال برقرار رہے تاکہ ہم ملا سرکار کے فتنے کو ہمیشہ کے لئے نیست و نابود کر سکیں۔

ملا سرکار اپنے ملک کے لئے زبردست قربانیاں دے کر برسہا برس سے پاکستان میں چھپکے چھپکے کام کر رہا تھا۔ اس کا یہ کہنا درست تھا کہ اس نے اپنا جوانی بہاد کر کے "بڑی ریاضت کے بعد پاکستان بلکہ سندھ کے دیہی معاشرے میں اپنی ساکھ بنائی تھی جس کے وسیلے وہ اپنا منصوبہ پورا کرنے کا خواب دیکھ رہا تھا۔

اس کا ظاہر بہت مسکین اور بے حد بے ضرر تھا لیکن اندر سے وہ ایک خوفناک درندہ تھا اور پورے سندھ میں شورش، بدامنی اور دہشت گردی کی تحریک کا روحِ رواں بنا ہوا تھا۔ اس کی حکومت اس کے ہاتھ مضبوط کرنے کے لئے اس قدر مضطرب تھی کہ اسلحے کی فراہمی کے لئے تنی کے سربراہ "جمی لائیڈ کو سیاہی وہار کا سامنا کرنا پڑ رہا تھا مگر میں ان عالمی کڑیوں کو یکجا کر کے اس نتیجے پر پہنچ چکا تھا کہ اس ہولناک سازش میں ایک بہت بڑا سقم رہ گیا تھا جس سے فائدہ اٹھا کر ایک طویل مدت کے لئے بدترین حالات سے چھٹکارا حاصل کیا جا سکتا تھا۔

نجانے وہ ملا سرکار یا بلیک کیٹ فی کی انا پرستی تھی یا اس کے چیلوں کی عاقبت نااندیشی کہ اتنی بڑی اور بین الاقوامی سازش کی بنیاد صرف اور صرف ملا سرکار کے وجود اور کارکردگی پر رکھی گئی تھی۔ فردِ واحد پر انحصار کی جہاں کچھ اچھائیاں تھیں وہیں بڑے نقصانات بھی تھے۔ خود ملا سرکار نے بھی اپنا سرحدی علاقوں میں اپنا جانشین پیدا کرنے کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی۔ اگر اسے راہ سے ہٹا دیا جاتا تو سازشی سرگرمیوں کے لئے اس کی جگہ اس سے بہتر اور تجربہ کار شخص کا تقرر کیا جا سکتا تھا لیکن اس کی وہ ساکھ ہرگز نہ اور فی جو ملا سرکار نے کئی عشروں میں بنائی ہے۔ اسے سندھ کے عوامی حلقوں اور ڈاکوؤں میں یکساں رسائی اور مقبولیت حاصل نہ ہوتی اور اس طرح ملا سرکار کی موت کے ساتھ ہی پڑوسی ملک کا سازشی منصوبہ اپنی موت آپ مر جاتا۔

برسہا برس پہلے بے روزگاری کے عالم میں چرس فروشی سے شروع ہونے والا میرا کیریئر عالمی پیمانے پر ہیروئن کی غیر قانونی تجارت میں الجھ کر ایسے موڑ پر پہنچ گیا تھا جہاں ایک طرف پڑوسی وراثہ عالمی رقابتوں سے میری جان کو خطرہ درپیش تھا تو دوسری طرف میں ملا سرکار کا پیچھا کر کے اپنی دانست میں ایک بڑی قومی خدمت انجام دے رہا تھا۔

وہ سب کالے دھن کی ہولناک تباہ کاریاں تھیں۔ ہیروئن کی تجارت سے دنیا کے بہت سے ملکوں میں زیرِ زمین متوازی معیشتیں وجود میں آ چکی تھیں۔ کالا دھن جس طرف چل پڑتا تھا اپنی راہ میں آنے والی ہر رکاوٹ کو خس و خاشاک کی طرح بہا کر لے جاتا تھا۔ موت کے سوداگروں نے اپنے مفادات کے تحفظ کے لئے خرید و فروخت کی تمام اہم منڈیوں میں اسلحے کے بے باکانہ استعمال کر اس حد تک فروغ دیا تھا کہ ہیروئن کی تجارت کے ساتھ اسلحے کی اسمگلنگ ایک ناگزیر ضرورت بن گئی تھی۔ غیر قانونی اور جدید ترین اسلحے کی اس بھرمار نے ہر معاشرے میں تمام ایفی اور ناآسودہ طبقات کو کھل کر اپنی ایک واضح شناخت قائم کرنے کا موقع فراہم کیا تھا جس کے نتیجے میں ہر طرف اسلحہ برداروں کے جتھے نظر آنے لگے تھے۔

ان خونی گروہوں کی تشکیل اور واضح شناخت کے نتیجے میں باہر سے آنے والوں کا کام بہت آسان ہو گیا تھا۔ وہ براہِ راست ان ہی بگڑے ہوئے "خون آشام ٹولوں پر طبع آزمائی کرتے تھے اور بہت جلد اپنے مطلب کے لوگوں تک پہنچ جانے میں کامیاب ہو جاتے تھے جنہیں عام حالات میں تلاش کرنا ناممکن ہوتا تھا۔ اس لئے مشرق سے مغرب تک "ہر طرف تشدد اور جرائم کی طوفانی لہریں موجزن نظر آ رہی تھیں جنہیں روکنے میں کہیں کوئی کامیاب نہیں ہو پا رہا تھا۔

اہم مقامات کے جائزے اور ضروری خریداری کے بعد ہم دونوں نے لمبا وقت یونہی سب سوچتے ہوئے گزارا اور چھ بجے ہم ایک دوسرے سے الگ ہو کر اپنے اپنے کمرے میں چلے گئے۔

سات بجے میں ایک مختصر سے دستی بیگ میں اپنے کام کا ضروری سامان لے کر ہوٹل سے نکلا تو چند سو قدم کے فاصلے پر لال خان مقررہ مقام پر میرا منتظر تھا۔

مجھ پر سرسری سی نگاہ ڈالتے ہی وہ بے پروایانہ انداز میں آگے چل دیا اور میں خاموشی سے اسی رفتار سے اس کے پیچھے چلتا رہا۔ سکھر آنے سے پہلے ہم دونوں نے اپنی ظاہری وضع قطع میں وہ انتہائی تبدیلیاں کرلی تھیں جو ہمارے بس میں تھیں۔ ہم نے اپنے سروں پر گہرے رنگوں میں چھپے ہوئے بڑے بڑے رومال لپیٹے ہوئے تھے جو بوقتِ ضرورت نقاب یا کسی حریف کا گلا گھونٹنے کے لئے بھی استعمال کئے جا سکتے تھے۔ ہمارے جسموں پر ایسی ڈھانپی قراقلی کے لمبے اور ڈھیلے ڈھالے عوامی سوٹ تھے جو سکھر کی بیشتر آبادی کے استعمال میں تھے۔ اس طرح ہم نے اپنی انفرادیت کو شہری انبوہ میں سمونے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی تھی۔

اندھیرا پھیلنے کے ساتھ ہی سکھر کے بازار تیزی کے ساتھ بند ہو رہے تھے۔ ہم نے فیصلہ کیا تھا کہ ملا کی حویلی کے گرد رات گئے جانا خطرناک ہو سکتا تھا کیونکہ اس وقت ہر شخص ہوشیار اور چوکنا رہتا ہے اس لئے ہماری کارروائی کا آغاز اس وقت ہوتا تھا جب شہر میں نہ بھرپور چہل پہل ہو اور نہ ہی گمبھیر سناٹا جس میں کتوں کے رونے کی آوازیں بھی میلوں دور تک سنائی دیتی ہیں۔ لال خان نے وقت کے انتخاب میں اس وقت مجھے گہری زک پہنچائی جب اس نے اخبار دیکھ کر واردات کے لئے سوا آٹھ سے پونے نو بجے تک کا انتہائی وقت مقرر کر دیا۔

"کیا تم نے اخبار سے کوئی فال نکالی ہے؟" میں نے ؟ سنجرائیہ

انداز میں اس سے پوچھا تھا۔
"تم تو بہت ہوشیار ہو، خود ہی اندازہ لگالو۔" اس نے مسکراتے ہوئے جواب دیا تھا۔
جب میں کئی کوششوں کے باوجود اس کی منطق کی تہہ تک نہ پہنچ سکا تو اس نے بتایا کہ اس دن ٹیلی ویژن سے ایک بہت مقبول سیریل کی قسط نشر ہونے والی تھی۔ اس کا اندازہ تھا کہ ان اوقات میں بچے اور بڑے سب ہی اپنے گھروں میں گھسے رہیں گے اور ہم لیلیٰ وتی کو لے کر آسانی سے نکل جائیں گے۔
ساڑھے سات بجے ہم طے شدہ نیم تاریک بازار میں مقررہ علاقے میں پہنچ گئے جہاں چند گلیوں میں قابلِ اعتماد کاریں پارک کی ہوئی نظر آرہی تھیں۔
میری نیت کورولا پر ہاتھ صاف کرنے کی تھی جبکہ اول خان کا تجربہ شیراز کا متقاضی تھا۔ یہ اس کی سوچی سمجھی رائے تھی کہ شہری علاقوں میں کسی بھی کورولا کار روائی کے لیے شیراز بہترین مددگار تھی۔ شاندار پک اپ کی وجہ سے اس کی رفتار پلک جھپکتے میں صفر سے انتہائی حد تک پہنچ جاتی ہے۔ تنگ اور دشوار راستوں پر اسے کسی کھلونے کی طرح موڑ توڑ کر نہایت آسانی کے ساتھ نکالا جاسکتا ہے جب کہ دوسری کاریں ان آزمودہ خوبیوں سے محروم تھیں۔
دو شیراز کاریں اپنے مقامات پر پارک کی ہوئی نظر آئیں جہاں ان پر ہاتھ ڈالنا خطرناک ہوسکتا تھا لیکن تیسری ایک بند دکان کے سامنے کھڑی ہوئی تھی۔
اول خان دور کھڑا رہا۔ میں جیب سے چابیوں کا گچھا لے کر شیراز کی طرف گیا۔ پہلی چابی کو قدرے ترچھے کر کے گھمانے کے بعد میں نے لیورز کی ساخت کا اندازہ لگایا۔ پھر پہلی چابی نکال کر دوسری چابی ڈالتے ہی ہلکی سی احتجاجی آوازوں کے ساتھ لاک کے انجر پنجر ڈھیلے ہوگئے۔
اگنیشن اور اسٹیئرنگ لاک کا بھی یہی حشر ہوا اور میں نے تیزی سے گاڑی باہر نکال لی۔ اول خان اپنی سمت کا دروازہ کھول کر پھرتی سے برابر سیٹ پر آ بیٹھا اور میں نے شیراز کی پک رفتاری کے بارے میں اول خان کے دعووں کو عملی طور پر پرکھنا شروع کردیا جو سو فیصد درست ثابت ہوئے۔
ہمارا منصوبہ بالکل درست جا رہا تھا۔ ایک ویران سڑک پر کار دوڑاتے ہوئے میں نے چابی سے اگنیشن آف کیا تو انجن فوراً بند ہوگیا اور چابی گھماتے ہی پھر بیدار ہوگیا۔ میں نے دو تین مرتبہ یہی عمل دہرایا اور مجھے یقین ہوگیا کہ میری زیادتی کے نتیجے میں تالے کے لیورز ضرور ٹوٹے تھے مگر کار ٹھیک ٹھاک چل رہی تھی۔
اول خان میری ان حرکتوں کو بغور نوٹ کر رہا تھا۔ ہنس کر بولا۔
"تم کسی گوریلے کی طرح ذہین، فعال اور حاضر دماغ ہو۔ ایس ایس جی میں آنا چاہو تو تم سے ایک رینک اوپر آسکتے ہو۔"
"میں کسی ایسی فورس میں شامل نہیں ہوسکتا جس کے سرکاری یا غیر سرکاری ہونے کا تعین ہی نہ کیا گیا ہو۔ مجھے تو آج تک تمہارا رینک بھی معلوم نہیں ہوسکا۔"
"خیر پور میں انسپکٹر علی اسد کی تصدیق کے بعد بھی تمہارے ذہن میں شبہات باقی ہیں؟"
"ایک بار چاہوں تو میں بھی خود کو رانی خان کا سالا ثابت کراسکتا ہوں۔ جب تم خود کچھ نہیں جانا۔ پھر تو انسپکٹر یا کسی اور کی تصدیق سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔"
ہمیں زیادہ محنت سے زیادہ انتظار نہیں کرنا پڑا۔ ٹھیک نو بجے ہم لیلیٰ وتی کے محلے کی طرف روانہ ہوئے تو سڑکیں اور گلیاں واقعی ویران ہو چلی تھیں۔ ہوٹلوں اور دکانوں میں چلتے ہوئے ٹیلی ویژن سیٹس کے گرد لوگوں کی بھیڑ لگی ہوئی تھی۔ ٹیلی ویژن کے کسی سیریل کی مقبولیت کے بارے میں بھی اول خان کا اندازہ درست ہی ثابت ہوا تھا۔
لیلیٰ وتی کے محلے میں گلیاں بالکل ویران پڑی ہوئی تھیں اور ہر گھر سے ٹیلی ویژن کی اونچی آواز سنائی دے رہی تھی۔ لوگوں کے اجتماعی شوق کا وہ مشاہدہ میرے لیے فکر انگیز تھا۔ سلامتی اور فلاح کے راستوں پر پکارنے والے پکار پکار کر تھک جاتے ہیں لیکن چند لوگوں کے سوا کوئی ان کی دعوت کو نہیں سنتا لیکن ٹیلی ویژن، ہیروئن ہی کی طرح معاشرے کو اپنا عادی بنا چکا ہے۔ نا سمجھ بچے بھی اپنے پسندیدہ پروگراموں کی ابتدائی موسیقی خوب پہچانتے ہیں۔ مخصوص شور اور دھن سنتے ہی لوگ یوں ان طلسماتی ڈبوں کی طرف بڑھتے ہیں جیسے کوہِ ندا سے کسی مقناطیسی آواز نے انہیں پکار لیا ہو۔
شہر اور محلے کی طرح لیلیٰ کی گلی بھی ویران تھی اور میدان صاف نظر آرہا تھا۔
دشمن بہت خوفناک اور جری تھا اس لیے سب کچھ دیکھ لینے کے باوجود میرے وجود میں سنسنی خیز تلاطم سا برپا ہوچکا تھا۔ ہم ایک عورت کو اغوا کرنے جارہے تھے اور پھر بھی قدرے خائف تھے۔ مجھے وہ فقرے یاد آنے لگے جو میں نے جنگل میں رجب علی کے حواریوں سے سنے تھے۔
وہ ٹھیک ہی کہتے تھے کہ بس گھرانے کا ایک فرد بھی ڈاکو بن جاتا ہے تو اس گھرانے کو پولیس، پٹواری، زمیندار اور بدمعاشوں کی دہشت سے نجات مل جاتی ہے۔ ہم پر لیلیٰ کا کوئی خوف نہیں تھا۔ ساری تشویش اس کے سفاک شوہر کی طرف سے لاحق تھی جو ڈاکو تھا اور صرف ہتھیاروں کی زبان میں بات کرتا تھا۔
میں نے لیلیٰ وتی کے دروازے سے تقریباً ملا کر گاڑی روک دی۔
ہم دونوں نے سب ... کچھ پہلے ہی طے کرلیا تھا۔ اول خان گاڑی سے اتر کر دروازے پر گیا اور دروازہ بجا کر ایک طرف کھڑا ہوگیا۔ ہم کو علم تھا کہ سورج ڈھلنے کے بعد لیلیٰ وتی اپنے گھر میں اکیلی

ہوتی ہے اس لئے مجھے پورا یقین تھا کہ دروازہ کھولنے کے لئے لیلیٰ رانی خود ہی دروازے پر آئے گی۔

اندھیرا مکمل ڈھل چکا تھا اور اس کا پیا اندھیرے ہی میں گھر ہوتا تھا اس لئے ایک امکان یہ بھی تھا کہ وہ گھنٹی کی آواز سن کر غلط فہمی میں مبتلا ہو جاتی لیکن میرے ذہن نے فوراً ہی اس خیال کو مسترد کر دیا۔

وہ ایک بہت بڑے ڈاکو کی حسین بیوی تھی اور ایسا کوئی دھوکا نہیں کھا سکتی تھی۔ رجب علی نے اپنی شناخت کے لئے گھنٹی بجانے کا کوئی نہ کوئی انداز مقرر کیا ہوگا جسے سنتے ہی لیلیٰ اپنے مجنوں کو پہچان لیتی ہوگی۔ لیکن ان کے میل ملاپ کی دردناک کہانی اب جلد ہی اپنے انجام کو پہنچنے والی تھی۔

میرا آخری اندازہ یہ تھا کہ وہ گھنٹی کی آواز سے کوئی دھوکا نہیں کھائے گی بلکہ بند دروازے کی اوٹ سے ہی سوال جواب کر کے اول خان کو ٹالنے کی کوشش کرے گی۔

لیکن ہوٹل میں ملنے والوں نے درست ہی کہا تھا۔ وہ نڈر کی بیوی تھی اور اتنے بڑے گھر میں تن تنہا کسی نڈر ہی کی طرح رہتی تھی۔ تیز کھٹکے کے ساتھ اندر کا کنڈا کھلا اور پھر ایک چوبی پٹ پورا کھل گیا۔

میں نے شہابی رنگ، سڈول جسم اور دلربا خدوخال والی اس حسینہ کو دیکھا اور دیکھتا ہی رہ گیا۔ کھلے ہوئے چوبی پٹ کے سامنے وہ اپنا بدن تانے اول خان کے مدمقابل کھڑی ہوئی تھی۔ اسے دیکھتے ہی مجھے یوں محسوس ہوا جیسے کسی نے پوری قوت سے میرے سر پر ہتھوڑا مارا ہو۔ لیلیٰ نے میرے اعصاب سن کر کے رکھ دیے تھے۔

وہ بلاشبہ قدرت کے حسن کا ایک نادر شاہکار تھی۔ اگر سردار رجب علی رنگیلا ہی نظروں میں اس پری جمال زادی پر مرمٹا تھا تو وہ بے چارہ بالکل بے قصور تھا۔ لیلیٰ رانی کو دیکھ کر اسے حاصل کرنے کی آرزو نہ کرنا مردانگی کی شان کے خلاف تھا۔ رجب علی نے اس کے قدموں میں اپنا دل پھینک کر اپنی مردانگی کا ثبوت فراہم کر دیا تھا۔ لیلیٰ رانی نے اس کے اندر چھپے ہوئے مرد کو پہچان کر اب میں فوراً ہی اپنا دل ہار دیا۔ میری دانست میں وہ دونوں بہت معصوم تھے۔ ان کے راستے میں گناہ کی کسی دلدل کا وجود نہیں تھا۔ اول خان کے سفاکانہ فیصلے کے بارے میں سوچ کر میرا دل تڑپ اٹھا اور میں نے ارادہ کر لیا کہ حسن و جمال کی اس پیکر وفا دیوی کو میں قتل نہیں ہونے دوں گا۔

"کیا بات ہے؟ کون ہو تم؟" آنے والی نے تیوری پر بل ڈال کر درشت لہجہ اپنانے کی کوشش کی لیکن اپنی جھرنے جیسی مترنم آواز کی مٹھاس کو چھپانے میں کامیاب نہیں ہو سکی۔

"میں راہ گیر ہوں، جنگل سے آیا ہوں" اول خان نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا۔ مجھے حیرت ہوئی کہ لیلیٰ رانی کے حسن بے مثال کے باوجود بھی اسے اپنا دل نہیں ہارا تھا۔

"کیوں آئے ہو؟ مختصر بات کرو!" وہ ڈپٹ کر بولی۔ اس کا داہنا ہاتھ اس کی پشت پر تھا اور بایاں ہاتھ وہ اپنی نازک سی کمر پر رکھے کھڑی تھی۔

"پولیس اور فوج جنگل میں گھس آئی ہے۔ کیا تم مجھے اندر نہیں بلاؤ گی؟"

"تم پاگل ہو گیا؟ اکیلے گھر میں عورت کے ساتھ اندر آنے کی بات کرتے تمہیں لاج نہیں آتی؟"

"ہمارا سائیں زخمی ہو گیا ہے رانی جی" اول خان کی آواز لرز رہی تھی "اس نے تمہیں بلایا ہے۔"

"رجب لاتے ہو؟" اس نے اپنا نرم و گداز بایاں ہاتھ اول خان کے سامنے پھیلا دیا۔ لمحہ بھر کے لئے اس کے چہرے پر تشویش کے سائے لہرائے تھے لیکن اس نے فوراً ہی خود کو سنبھال لیا تھا۔

"اس بری خبر کے علاوہ میرے پاس کچھ بھی نہیں ہے رانی جی..."

"پھر تم جھوٹے ہو دفع ہو جاؤ یہاں سے" اس نے چیخ کر اول خان کی بات کاٹ دی "بری خبر لانے والا جب بھی آئے گا رجب علی کی نشانی کے ساتھ آئے گا اور میں اس کے ساتھ چل دوں گی۔ تم اپنا منہ کالا کرو یہاں سے۔"

اس نے ایک جھٹکے سے دروازہ بند کرنا چاہا لیکن اول خان نے پھرتی کے ساتھ اپنا پیر اڑا کر اسے ایسا کرنے سے روک دیا۔ اسی کے ساتھ اس نے پھرتی کے ساتھ اپنا پستول لیلیٰ رانی پر تان لیا۔

"ہائے رام" وہ لڑکھڑا کر پیچھے ہٹی پھر اس کا پشت کے پیچھے چھپا ہوا ہاتھ بجلی کی سی سرعت سے سامنے آ گیا جس میں ایک چمکتا ہوا دو دھاری خنجر موجود تھا۔

"رجب علی کی ڈیوڑھی پار نہ کرنا" وہ اول خان کے پستول سے ذرا بھی خوف زدہ ہوئے بغیر تحکمانہ لہجے میں بولی "تم نے دوسرا قدم اندر رکھا تو میں یہ خنجر تمہارے سینے میں اتار دوں گی۔"

"تمہارے نازک ہاتھ کانپ جائیں گے لیلیٰ رانی" اول خان کے لہجے میں خون کی پیاس امڈ آئی "خون کے بجائے ہم تمہارے بدن کو حنا کی لالی سے سجائیں گے۔ تمہیں ہمارے ساتھ چلنا ہوگا۔"

"مجھے ہاتھ بھی نہ لگانا" اول خان کو دھڑلے سے اندر داخل ہوتا دیکھ کر وہ پہلی بار خوف زدہ ہو گئی "جہاں ہو وہیں سے واپس لوٹ جاؤ۔ میں رجب علی کی اجازت کے بغیر یہ ڈیوڑھی مر کر بھی پار نہیں کروں گی۔"

"خنجر کے بجائے میرے دل پر اپنی نظروں کے تیر چلاؤ۔ میں تمہاری چوکھٹ پر تڑپ تڑپ کر جان دے دوں گا" اول خان کی زبان سے وہ شاعری سن کر میں ششدر رہ گیا۔

مجھے علم تھا کہ وہ جو کچھ کہہ رہا تھا وہ اس کے دل کی آواز نہیں تھی۔ اس کا مقصد لیلیٰ رانی کو مشتعل کرنا تھا تاکہ وہ غصے میں آ کر کوئی غلطی کر بیٹھے اور اول خان کو اسے زیر کرنے کا موقع مل جائے۔

خنجر پر لیلیٰ درانی کی گرفت سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ خنجر زنی کے فن سے بھی کسی نہ کسی حد تک واقف تھی۔ اس لئے جب تک اس کے ہاتھ میں خنجر تھا اردل خان کے حق میں خطرناک ثابت ہو سکتی تھی۔

اب وقت لیلیٰ درانی اپنے دفاع میں اردل خان پر خنجر سے وار کر سکتی تھی لیکن اردل خان اسے ہلاک کر دینے کی خواہش رکھنے کے باوجود اس پر فائر نہیں کر سکتا تھا۔ فائر کرنے کی صورت میں نہ تا صرف وہاں بھیڑ لگ جاتی اور ہمیں لیلیٰ درانی کی لاش وہیں چھوڑ کر فرار ہونا پڑتا جس کا واحد مقصد ہمارے منصوبے کی ناکامی ہوتا۔

ہم اس واردات کو اغوا کا رنگ دینا چاہتے تھے اس لئے لیلیٰ درانی کو اس کے گھر سے زندہ سلامت نکال لے جانا ہماری اشد ضرورت تھی۔ اپنی تحویل میں لینے کے بعد ہم اسے زندہ رکھتے یا مار دیتے اس کا باہر کے کسی فرد کو علم نہ ہو پاتا۔ وہی ایک نکتہ ہماری کامیابی کی کلید تھا۔

اردل خان اس پر ہیولے نے قدم بہ قدم اس کی طرف بڑھتا رہا اور وہ خنجر تھامے الٹے قدموں پیچھے ہٹتی رہی۔ میں گاڑی سے اتر کر جلدی سے اندر داخل ہوا اور دروازہ بند کر کے اس سے لگ کر کھڑا ہو گیا تاکہ اتفاقی طور پر مکان کے سامنے سے گزرنے والے کسی فرد کو اندر رونما ہونے والے واقعات کا علم نہ ہو سکے۔

لیلیٰ درانی نے اردل خان کا سامنا بہت دلیرانہ انداز میں کیا تھا۔ شاید اسے اس بات پر ناز تھا کہ وہ رجب علی جیسے بے جگر ڈاکو کی بیوی ہے اس لئے کوئی بھی، کبھی بھی اس کے سامنے آنے کی جرات نہیں کر سکے گا۔ اندھیرا پھیل جانے کے بعد دروازے پر آنا شاید اس کے لئے خلافِ معمول تھا اس لئے وہ خنجر اپنے ساتھ اٹھا لائی تھی۔ اس کے ذہن میں کوئی خوف ہوتا تو وہ خنجر کے بجائے کوئی ایسا ہتھیار اپنے ساتھ لے کر آتی جس کا گھوڑا دباتے ہی نال سے سنسناتی گولیاں ابل کر اس کے بدخواہوں کے بدن چھلنی کر دیتیں۔

لیکن اردل خان کے ڈٹے رہنے سے اس کا سارا ناز و انداز ہوا ہو گیا تھا اور وہ واضح طور پر خوف زدہ نظر آنے لگی تھی۔ اس کے دودھ جیسے حسین اور ملیح چہرے پر خوف کی زردی پھیل گئی تھی اور بڑی بڑی، سیاہ آنکھیں، خوف سے مزید پھیل کر پیشانی پر جا چڑھی تھیں۔

"آخر تم مجھ سے کیا چاہتے ہو؟" آخر کار اس کی آواز پر نقاہت غالب آ گئی۔ وہ کسی خوف زدہ ہرنی کی طرح متوحش اور پریشان نظر آنے لگی تھی۔

"رجب علی نے بہت دن عیش کر لئے۔ اب ہمیں بھی موقع ملنا چاہئے" اردل خان کی آواز کسی حریص، سفاک اور بدفطرت مرد کی آواز میں بدل چکی تھی "رجب علی تمہیں اکیلا چھوڑ کر جنگل میں عورتوں اور شراب سے اپنا دل بہلاتا رہتا ہے۔ جب اس کا دل چاہتا ہے تو کسی جنگلی سور کی طرح تمہاری بو پر یہاں چلا آتا ہے۔ میں تمہیں دن رات اپنے دل سے قریب رکھوں گا۔ میرے ہوتے ہوئے تمہاری زندگی میں تنہائی کی کوئی رات نہیں آئے گی۔"

"جنگلی سور تم ہو جو شیر کی کچھار خالی دیکھ کر یہاں گھس آئے ہو۔" خوف کے باوجود وہ اپنے غصے اور حقارت پر قابو نہ رکھ سکی۔ "مرد اور سورما تھے تو رجب علی کی موجودگی میں آتے اور اسے گرا کر مجھے جیتنے کی کوشش کرتے..... عورت اپنی زندگی میں صرف ایک مرد کو چاہتی ہے اور رجب علی میرا مرد ہے۔ میں نے اسے قول دیا ہے کہ مجھ پر کوئی بری گھڑی آئی تو میں اپنی جان دے دوں گی لیکن عزت پر آنچ نہ آنے دوں گی۔ یہ خنجر جو میرے ہاتھ میں چمک رہا ہے، میرے اسی وعدے کی یادگار ہے۔ یہ مجھے رجب علی نے دیا تھا اور کہہ دیا تھا کہ میں عزت سے مری تو روتے ہوئے بھی پورے احترام سے میرے جنازے کو کندھا دے گا لیکن اگر میں نے کبھی اپنی آبرو کی قیمت پر زندگی کا سودا کیا تو وہ مجھے زندہ زمین میں گاڑ کر میرے چہرے پر خنجر چھوڑ دے گا۔ جو اس کی سوچ ہے وہی میرا ایمان ہے..... چلے جاؤ، یہاں سے تم کو ناکام اور خالی ہاتھ لوٹنا ہو گا۔"

میرے لئے حیرت کی بات تھی کہ معاملہ اس حد تک بڑھ جانے کے باوجود اس نے شور مچانے یا مدد کے لئے کسی کو پکارنے کی کوشش نہیں کی تھی۔ شاید اس کی انا اسے خود ہی لڑنے پر اکسا رہی تھی۔

وہ الٹے قدموں پیچھے سرک رہی تھی۔ دالان سے اس کا رخ دروازے کے بجائے کمرے کی دیوار کی طرف تھا۔ چند ثانیوں کی بات تھی پھر اس کی پشت دیوار سے جا لگی۔ دیوار کا سنگین لمس محسوس کرتے ہی وہ فوراً بدکی۔ مگر پھر دیوار کے سہارے تن کر کھڑی ہو گئی۔

اردل خان بدستور بڑھ رہا تھا۔ لیلیٰ درانی کے رک جانے کی وجہ سے ان دونوں کا درمیانی فاصلہ لحظہ بہ لحظہ گھٹ رہا تھا اور لیلیٰ درانی کے تنفس کی بڑھتی ہوئی رفتار اس کے سینے کے ہیجان انگیز زیر و بم سے ظاہر ہو رہی تھی۔

"تو تم نہیں مانو گے؟" اس نے حیرت ناک حد تک اپنے لہجے پر قابو پا کر سکون سے پوچھا۔

وہ بلا کی انا پرست تھی۔ ابتدا سے اس لمحے تک وہ لفظوں کی جھنکار میں الجھی ہوئی تھی لیکن اس نے کسی کو مدد کے لئے پکارا تھا نہ اردل خان سے رحم، معافی یا درگزر کی کوئی موہوم ترین التجا کی تھی۔ نفرین و ملامت کے ذریعے وہ اس معاملے کو باوقار انداز میں اس کے انجام کی طرف لے جانا چاہ رہی تھی جو ہر اعتبار سے اندوہناک تھا۔

"خنجر پھینک دو۔ اب تم میری دسترس میں ہو!" اردل خان کا لہجہ سرد تھا۔

اچانک لیلیٰ رانی کا خنجر والا ہاتھ فضا میں بلند ہوا۔ میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ وہ ارل خان پر وار کرنے والی تھی۔ وہ اس کی زد میں تھا۔ ارل خان بھی اچھل کر ایک طرف ہٹا لیکن لیلیٰ رانی کا وہ ہاتھ اسی سرعت سے نیچے آیا اور خنجر کا دو دھاری پھل دستے تک اس کے سینے میں بائیں طرف پیوست ہوتا چلا گیا۔

خنجر کے پھل اور دستے کے گرد لیلیٰ رانی کی تنگ چولی کے سفید کپڑے پر فوراً ہی خون کی گہری سرخی پھیل گئی۔ وار اس قدر کاری تھا کہ لیلیٰ رانی کے منہ سے ایک شدید ہچکی کے سوا کوئی آواز نہ نکل سکی۔ خوفناک انداز میں اس کی غزالی آنکھوں پر سُرخی ہونے کرنے چلے گئے۔ ارل خان بوکھلا کر اس کی طرف لپکا اور اس کی دیوار سے فرش پر پھسلتے ہوئے نرم و گداز وجود کو سہارا دینا چاہا تو اس کے چہرے پر انمٹ کرب کی سیاہی پھیل گئی۔

ڈاکو کی بیوی اپنے بدن پر اجنبی ہاتھوں کا لمس محسوس کرنے سے پہلے اپنی جان سے گزر چکی تھی۔

"یہ تو مر گئی زیبی!" لیلیٰ رانی کے بے جان مرمریں وجود کو فرش پر ڈال کر ارل خان نے معصومانہ حیرت کے ساتھ مجھ سے کہا جیسے اسے لیلیٰ رانی کی موت پر یقین نہ آیا ہو۔

میں دروازہ بولٹ کر کے دالان میں پہنچا تھا۔ میں نے آہستگی سے کہا "کیوں دل چھوٹا کرتے ہو یار! اس بے چاری کو تو بہرحال مرنا ہی تھا۔ تمہیں اس کا احسان مند ہونا چاہئے کہ اس نے خودکشی کر کے تمہیں ایک قتل کے بوجھ سے بچا لیا۔ ویسے یہ بہت عجیب اور پُرعزم لڑکی تھی۔"

"خدا کی قسم میں نے اسے دیکھتے ہی اسے زندہ رکھنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔ اس جیسی حسین، دلیر اور باوفا عورت کو تو کوئی سنگدل جنونی ہی مار سکتا ہے۔ میں نے آج تک اس جیسی کوئی دوسری عورت نہیں دیکھی۔"

اس نے غیر ارادی طور پر لیلیٰ رانی کے سینے میں پیوست خنجر نکالنے کا ارادہ کیا ہی تھا کہ میں نے اسے ٹوک دیا اور اسے بھی فوراً ہی اپنی غلطی کا خیال آ گیا۔

لیلیٰ رانی نے نہایت صاف ستھرے انداز میں خودکشی کر لی تھی لیکن ملا سرکار کے گرد اپنا جال مضبوط کرنے کے لئے ہمیں اس کی لاش کو وہاں سے اٹھا کر لے جانا تھا تاکہ اس کے اغوا کا ڈرامہ رچا کر ملا سرکار اور رجب علی میں جوتے چلوا سکیں۔ لیلیٰ رانی کی خودکشی کا ہم دونوں کے علاوہ کوئی گواہ نہیں تھا۔ ہم اس کی لاش لے جاتے تو کسی کو کانوں کان بھی پتہ نہ چلتا کہ لیلیٰ رانی کو مرنے کے بعد لے جایا گیا تھا یا وہ زندہ اغوا کی گئی تھی۔

اس بے مثل اور پُرکار لڑکی کی لاش جوان اور تازہ تھی۔ اس کے دل میں پیوست خنجر نکالا جاتا تو اس کے زخم سے اس قدر خون بہتا کہ لاش کو کار میں لے جانے تک ہم دونوں خون میں نہا جاتے۔ اسی وجہ سے میں نے خنجر زخم میں چھوڑ دینا ضروری سمجھا تھا۔ اس کی چولی پر آیا ہوا داغ اور خنجر کا دستہ ایک تکیے اور چادر کے نیچے چھپایا جا سکتا تھا۔

لیلیٰ رانی کی لاش کو ہم دونوں بڑی پھرتی کے ساتھ ڈیوڑھی تک لائے تھے کیونکہ ساڑھے آٹھ بج رہے تھے اور میں ٹیلی ویژن ڈرامہ ختم ہونے سے پہلے وہاں سے نکل جانا چاہتا تھا۔

اجرک میں لپٹی ہوئی لاش فرش پر ڈال کر میں نے دروازہ کھولا اور گلی کا جائزہ لیا۔ وہ بدستور ویران پڑی ہوئی تھی۔ محلے کے مکین اپنے گھروں میں ڈرامہ دیکھنے میں منہمک تھے۔

میں نے دوڑ کر بولٹ گرا کر گاڑی کے دونوں پٹ کھول دیئے پھر پیچھے جا کر شیراز کا عقبی دروازہ بھی کھول دیا۔ ہم دونوں نے بہت تیزی کے ساتھ لیلیٰ رانی کی لاش شیراز کی عقبی نشست پر منتقل کی تھی۔ ان کوششوں میں خنجر کا پھل ہلنے جلنے کی وجہ سے لاش کے زخم سے رکا ہوا خون بھی جاری ہوا لیکن ہم مجموعی طور پر کسی مداخلت کے بغیر لیلیٰ رانی کی لاش اپنے ہمراہ لے کر وہاں سے فرار ہونے میں کامیاب ہو گئے۔

سردار رجب علی اور لیلیٰ رانی کے مکان کے داخلی دروازے کے دونوں پٹ میں نے دانستہ کھلے چھوڑ دیئے تھے تاکہ ٹیلی ویژن ڈرامہ ختم ہوتے ہی لیلیٰ رانی کے اغوا کی خبر جنگل کی آگ کی طرح ہر طرف پھیل جائے۔

شیراز کی افادیت کا صحیح ثبوت اس وقت ملا جب بدترین ذہنی دباؤ کے عالم میں ہم ٹاٹا فیکٹری ایریا کی متروکہ بسکٹ فیکٹری میں پہنچ گئے۔ کار چوری کی تھی۔ اس کا انجن طاقتور تھا اس لئے اسے احاطہ کی گری ہوئی دیوار کے ملبے سے گزار کر ہم براہ راست کنوئیں تک پہنچ گئے جس کے اندر ہر طرف مکڑی کے جالے تنے ہوئے تھے۔

لیلیٰ رانی جیسی پُر وقار اور پُرخلوص دوشیزہ کا وہ انجام بہت دل گداز تھا لیکن ہمارے پاس کوئی متبادل راہ موجود نہیں تھی اس لئے ہم نے وہ لاش تکیے، چادر، اجرک اور خنجر سمیت یوں ہی کنوئیں میں ڈال دی۔

کنوئیں کی تہہ میں ایک پُرشور چھپاکا ہوا اور ہم شیراز میں وہاں سے واپس روانہ ہو گئے۔

شیراز سے چھٹکارا حاصل کرنے کے لئے ہم نے قینچی والے پل کے قریب ایک میدان کا انتخاب کیا ہوا تھا۔ کار وہاں چھوڑنے کے بعد ہم سڑک تک آئے اور تانگے سے ہوٹل کی طرف روانہ ہو گئے۔

سب کچھ ہماری توقعات کے عین مطابق بلکہ اس سے بھی آسان انداز میں رونما ہوا تھا۔ ہمارا نصف مقصد حاصل ہو چکا تھا۔

اور اول خان کو کسی قتل کا ارتکاب نہیں کرنا پڑا تھا۔ بلکہ یہ تھا کہ لیلیٰ ولی کے اغوا کے ڈھونگ کے بعد ہم ملا سرکار اور رجب علی کو لڑانے میں کہاں تک کامیاب ہوتے ہیں۔

لیلیٰ ولی اور اس کے باپ ہیرا لعل کے فون نمبر ہم پہلے ہی میں دریافت کر چکے تھے۔ میری یہی خواہش تھی کہ ملا سرکار کے حوالے سے تاوان کا مطالبہ جلد از جلد ہیرا لعل تک پہنچا دیا جائے تاکہ کم سے کم وقت میں اس حکمت عملی کے نتائج ہمارے سامنے آنا شروع ہو جائیں۔

اس پیغام رسانی کے لئے ہوٹل کا فون استعمال کرنا خطرناک ہو سکتا تھا اس لئے ہوٹل میں چائے پی کر میں تو ماہی تار گھر کی طرف چل دیا جہاں فون کی سہولت موجود تھی۔

ہیرا لعل کا ایک نمبر مصروف تھا۔ دوسرے نمبر پر ایک زنانی نسوانی آواز نے میری کال وصول کی۔ پس منظر میں بہت سے لوگوں کی دھاڑیں مار مار کر رونے اور بین کرنے کی آوازیں آ رہی تھیں۔

"مجھے سیٹھ ہیرا لعل سے بات کرنا ہے۔" میں نے سپاٹ اور سرد لہجے میں کہا۔

"پھر کسی وقت بات کر لینا اس وقت ان کی حالت خراب ہے۔" عورت نے ہچکیوں اور سسکیوں کے درمیان بدقت تمام کہا "ان کی بیٹی کو بدمعاش اٹھا لے گئے ہیں۔"

"اسی بارے میں مجھے بیٹیا ہی کے بارے میں کچھ کہنا ہے۔" میں نے سختی سے کہا۔

"ہائے میرے رمبا!" عورت کی اضطراری آواز سنائی دی اور وہ مجھ سے کچھ کہے بغیر ریسیور چھوڑ کر اونچی آواز میں پکارتی ہوئے گھر والوں کو بلانے لگی۔ اس کی آوازیں مجھے واضح سنائی دے رہی تھیں۔

"ہاں بھائی!" چند منٹ کے انتظار کے بعد ریسیور پر ایک تھکی ہوئی اور بوڑھی آواز سنائی دی "کون ہو اور اس وقت بیٹیا کے بارے میں کیا بات کرنا چاہتے ہو؟"

"میں جو کچھ کہہ رہا ہوں وہ کان کھول کر اور بہت غور سے سننا۔" میں نے تاکید کی۔

"بہت اچھا۔" میری سخت ہدایت اور کرخت آواز نے شاید بڈھے کا دم نکال دیا تھا۔

"تم نے پولیس وغیرہ سے رجوع کیا تو لیلیٰ ولی کی لاش تک کو ترستے رہو گے۔ کسی سے بھی ذکر کئے بغیر اس کے آدمی رجب علی کو پیغام پہنچا دو کہ چار دن میں ملا سرکار کو ایک کروڑ روپیہ نہ ملا تو لیلیٰ ولی ماری جائے گی۔"

"ایک کروڑ روپیہ؟" وہ شاید تاک سے اچھل گیا تھا۔

"ہاں۔ یہ پیغام تمہیں اس لئے دیا جا رہا ہے کہ رجب علی جنگل میں ہے۔ وہ دوسروں سے مال لیتا ہے۔ اس کو یہ رقم دینے میں کوئی پریشانی نہیں ہو گی۔"

"ملا سرکار کون ہے؟" ہیرا لعل بہت خوف زدہ محسوس ہو رہا تھا۔

"رجب علی سب کچھ جانتا ہے۔ تم ہمارا پیغام اسے پہنچا دو۔ ہم دوبارہ بات نہیں کریں گے۔ چار دن کی مدت تک رقم کا انتظار کیا جائے گا۔ پھر لیلیٰ ولی کی لاش بھیج دی جائے گی۔"

"خدا کے لئے میری بچی کو کوئی دکھ نہ پہنچانا۔" ہیرا لعل کو اس کٹھن گھڑی میں نہ جانے کیوں خدا یاد آ گیا "میں نے اسے بڑے ناز نعم سے پالا ہے......"

وہ نجانے مزید کیا کچھ کہنے والا تھا۔ میرے لئے زیادہ دیر تک بات کرنا خطرناک ہو سکتا تھا اس لئے میں نے مزید کچھ سنے بغیر فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

اول خان اپنے کمرے میں بہت بے چینی کے ساتھ میرا انتظار کر رہا تھا۔

"کیا رہا؟" مجھے دیکھتے ہی اس نے بے تابانہ لہجے میں سوال کیا تھا۔

میں اس کی بے چینی پر عجیب انداز میں مسکرایا "اب تو کچھ بھی نہیں ہو سکتا۔ چند روز تک ہمیں صرف اور صرف انتظار کرنا ہو گا۔ ویسے میں لیلیٰ کے باپ کو پیغام دے آیا ہوں۔"

"شش!" اول خان نے ہونٹوں پر انگلی رکھ کر کہا "آئندہ اس کا نام بھی نہ لینا۔ دیواروں کے بھی کان ہوتے ہیں۔ آئندہ سے اس کا نام استانی ہو گا۔"

"ٹھیک ہے استاد! جیسا چاہو گے وہی ہو گا۔" میں نے ماحول کا بوجھل پن کم کرنے کے لئے کہا۔ حقیقت یہ ہے کہ لیلیٰ ولی کی غیر متوقع خود کشی نے ہم دونوں کو ہی ملول اور رنجیدہ کر دیا تھا۔

شہر میں سینہ بہ سینہ چلنے والی خبریں بہت تیزی سے سفر کرتی ہیں۔ ہم نیچے ہوٹل میں بیٹھے ہوئے کھانا کھا رہے تھے کہ لیلیٰ ولی کے اغوا کی خبر سنسنی خیز افسانوں کے ساتھ وہاں بھی پہنچ گئی۔

ہمارے لئے ان افواہوں میں فطری غیر جانبداری کے ساتھ دلچسپی لے کر تبادلۂ خیال میں حصہ لینا ممکن نہیں تھا اس لئے کھانے کے بل کی ادائیگی کے ساتھ ہم جلدی اوپر اپنے کمرے میں لوٹ آئے۔

ہم اپنے حصے کا ابتدائی کام کر چکے تھے اور اب ہمارے پاس انتظار کے علاوہ کوئی کام نہیں تھا۔ میرا ارادہ تھا کہ اگلی صبح انسپکٹر علی اسعد کو فون کر کے میں صحیح صورت حال کا اندازہ کر سکوں گا۔

انسپکٹر علی اسد فون پر میری آواز پہچان کر اپنی اضطراری حیرت پر قابو رکھنے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔ "آخر کار تم نے اپنے پروگرام کے مطابق کامیابی حاصل کر ہی لی؟"

"زندہ رہنے کے لئے کامیاب ہونا ضروری تھا... بصورت دیگر ہم خود مارے جاتے۔"

"اس وقت تم کس شہر میں اور کہاں ٹھہرے ہوئے ہو؟" اس نے پوچھا۔

"سکھر کے مون لائٹ ہوٹل میں وقت گزار رہے ہیں کیونکہ اب ہم صرف انتظار ہی کر سکتے ہیں۔"

"فون پر زیادہ بات نہیں کی جا سکتی۔ میں شام تک خود ہی تم سے ملوں گا۔"

"مگر کیسے؟" اس بار میری حیران ہونے کی باری تھی کیونکہ اس کی مجبوری کچھ ایسی ہی تھی۔

"مجھے خیرپور سے سکھر طلب کر لیا گیا ہے۔ شام تک وہاں پہنچ جاؤں گا۔"

"تو ہم کس تھانے میں تمہارا انتظار کریں؟ ہمارے لئے زیادہ دیر تک..."

اس نے میری بات درمیان ہی سے کاٹ دی۔ "تمہیں کہیں جانے کی ضرورت نہیں میں خود تم سے رابطہ کر لوں گا۔ بس اپنے ہوٹل سے زیادہ دیر کے لئے غائب نہ ہونا۔"

"بہت بہتر!" میں نے گفتگو کا سلسلہ وہیں موقوف کر کے فون بند کر دیا۔

میرے لئے وہ بہت بڑی خبر تھی۔ ہم جو کچھ کر رہے تھے اس کے لئے ایک طرف افضل خان کی اسپیشل ٹاسک فورس کی مدد حاصل ہونے کی قوی امید ہو چلی تھی اور شہری محاذ پر انسپکٹر علی اسد کی آمد ہمارے لئے مددگار ثابت ہو سکتی تھی۔ ہمارا نشانہ رہی پولیس کی قوت اور ... ملا سرکار اور سردار رجب علی کے خلاف نہایت موثر طور پر استعمال کر سکتا تھا۔ مجھے محسوس ہونے لگا تھا کہ اس بہانے ملا سرکار کی موت کا وقت قریب آ چکا تھا۔

سردار رجب علی کی بیوی نے اپنے اغوا سے پہلے ہی اپنے گھر میں خنجر سے خودکشی کر لی تھی لیکن یہ راز پورے شہر میں میرے اور افضل خان کے علاوہ کسی کو معلوم نہیں تھا۔

لیلیٰ ولی نے اپنے دل میں تیز دھار خنجر اتنی نفاست کے ساتھ گھونپا تھا کہ خنجر کے لگائے ہوئے کاری زخم سے خون کی ایک بوند بھی نہیں بہہ سکی تھی۔ بعد میں اس کی لاش کار تک لے جانے میں ہم دونوں نے بھی پوری احتیاط سے کام لیا تھا اس لئے کسی کو کانوں کان بھی خبر نہیں ہو سکی تھی کہ لیلیٰ ولی کی خودکشی کے بعد اس کی لاش ایک ویران ہینڈ فیکٹری کے متروک کنوئیں میں پھینک دی گئی تھی۔

اس کے سنسنی خیز اغوا کی خبریں رات ہی سے شہر میں پھیلنا شروع ہو گئی تھیں لیکن صبح تک ان خبروں کے خدوخال بدل گئے... اور شہر کے رہنے والے امن و امان کی طرف سے فکرمند نظر آنے لگے تھے۔

سننے میں آیا تھا کہ سردار رجب علی کو رات ہی کو اپنی چہیتی بیوی کے اغوا کی خبر مل گئی تھی اور اس کی طرف سے صبح کے چار بجے ایک ... نے سکھر پریس کلب کے سکریٹری کو نیند سے بیدار کر کے ایک خط دیا تھا جس کے مندرجات کے بارے میں شہر میں بھانت بھانت کی افواہیں پھیلی ہوئی تھیں۔

ان تمام افواہوں میں صرف دو باتیں مشترک تھیں جو میرے لئے اہم تھیں۔

اول یہ کہ سردار رجب علی نے شہری انتظامیہ کو وارننگ دی تھی کہ اگر ایک ... کے اندر اندر لیلیٰ ولی کو زندہ اور باعزت طریقے سے برآمد کر کے اس کے گھر نہ پہنچایا گیا تو وہ مدت پوری ہوتے ہی رجب علی اپنے مسلح ساتھیوں کے ہمراہ سکھر پر دھاوا بول کر پورے شہر کی اینٹ سے اینٹ بجا دے گا۔

دوسری افواہ میں ملا سرکار کا نام ہر ایک کی زبان پر تھا۔ سردار رجب علی اس معاملے میں میری توقع کے عین مطابق جذباتی رد عمل کا شکار ہو گیا تھا۔ سکھر پریس کلب کے سکریٹری کے ذریعے بھیجے گئے پیغام میں اس نے انتظامیہ کو ملا سرکار کی طرف متوجہ کیا تھا جو غریب اور مظلوم زائرین کو ورغلا کر انہیں اپنے مذموم مقاصد کے لئے استعمال کر رہا تھا۔ افواہوں میں ملا سرکار کے مذموم عزائم کی تفصیلات تھیں۔ نہ سردار رجب علی سے ایک کروڑ روپے کے تاوان کی طلبی کا کوئی ذکر تھا۔ شاید رجب علی کی انا نے اسے تاوان کا ذکر کرنے سے روک دیا تھا۔ وہ خود برسوں سے دوسروں سے تاوان وصول کرتا چلا آ رہا تھا۔ اس لئے اس کے لئے یہ اعتراف کرنا کسر شان کے مترادف ہوتا کہ اس کا کوئی ایسا حریف بھی میدان عمل میں اتر آیا تھا جو لیلیٰ ولی کی بازیابی کے لئے اس سے بھاری تاوان کا مطالبہ کر رہا تھا۔

مجھے خوشی ہوئی کہ میں لیلیٰ ولی والے معاملے کو اپنی مرضی کے مطابق استعمال کرنے میں کامیاب رہا تھا۔ ناکامی اس حد تک ہوئی تھی کہ ہم لیلیٰ ولی کو زندہ اغوا کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکے تھے مگر ہمارے دل صاف تھے۔ ہم نے اس نو مسلم برہمن زادی کی ذرا بھی بے حرمتی نہیں کی تھی۔ ہماری پوری کوشش رہی کہ اسے زندہ رکھا جائے لیکن وہ اپنے شوہر کی طرف سے غرور کے احساس میں مبتلا تھی اور یہ سوچ بھی نہیں سکتی تھی کہ روئے زمین پر کوئی شخص اسے ٹیڑھی آنکھ سے دیکھ سکتا ہے۔ جوں ہی اسے اندازہ ہوا کہ وہ مشکل میں گھر گئی تھی اس نے خاموشی کے ساتھ خود ہی اپنی زندگی کا چراغ گل کر لیا۔

اس سے آگے سب کچھ اسی طرح ہوا تھا جس طرح میں نے سوچا تھا۔

لیلیٰ ربّی کے اغوا کی خبر ہر طرف جنگل کی آگ کی طرح پھیل گئی تھی۔ اس کے باپ سے ملا سرکار کی طرف سے ایک کروڑ کے نقد تاوان کے مطالبے کی خبر سردار رجب علی تک پہنچ گئی تھی جس کے ردعمل میں تحقیق کیے بغیر، سردار رجب علی، ملا سرکار کے لہو کا پیاسا ہو گیا تھا اور عملی طور پر نہ سہی زبانی حد تک دونوں حلیف فی الفور ایک دوسرے کے مدمقابل آگئے تھے۔ سردار رجب علی نے غضبناک ہو کر جارحانہ تیور اپنائے تھے کیونکہ لیلیٰ ربّی اپنے گھر سے غائب تھی اور اس کے باپ سے فون پر تاوان کی ادائیگی کا مطالبہ کیا گیا تھا لیکن ملا سرکار کے فرشتوں کو بھی اس ڈرامے کے کھیل کے سرپیر کا کچھ پتا نہیں تھا۔ مجھے یقین تھا کہ یہ خبریں سن کر ملا سرکار چکرا کر رہ گیا ہوگا۔

یہ ہماری خوش نصیبی تھی کہ ہم گھنے جنگلات میں سردار رجب علی کے منظم گروہ کے ساتھ وقت گزار کر اس خوش اسلوبی کے ساتھ، ملا سرکار کا سامنا کیے بغیر واپس لوٹ آئے تھے کہ ملا سرکار کے وہم و گمان میں بھی نہ آسکتا تھا۔ وہ یہ سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ لیلیٰ ربّی کے اغوا میں ہم لوگوں کا ہاتھ رہا ہوگا۔ اس لیے سردار رجب علی کا غصہ ٹھنڈا کرنے اور اصل معاملے کا کھوج لگانے کے لیے اسے مدافعانہ رویہ اختیار کرنا پڑا جو صرف اسی صورت میں کارگر ثابت ہو سکتا تھا کہ سردار رجب علی افہام و تفہیم کے لیے اس سے ملنے پر آمادہ ہو جاتا۔

سردار رجب علی، ملا سرکار کے خلاف اپنے بغض و عناد کا مظاہرہ کر کے اپنی چال چل چکا تھا اور اب ملا سرکار کی باری تھی۔ وہ غدار و دہشت گرد اپنی سازش کے ایسے نازک مرحلے پر پہنچا ہوا تھا کہ اس وقت وہ اپنے کسی بھی ساتھی کی بغاوت اور سرکشی کا متحمل نہیں ہو سکتا تھا۔ اس لیے اسے ہر قیمت پر اور جلد از جلد رجب علی سے رابطہ کرنا تھا تاکہ وہ اس سے مل کر نہ صرف پوری صورت حال سے واقفیت حاصل کر سکے بلکہ اس سے مصالحت کی راہ بھی ہموار کر سکے ورنہ رجب علی جیسے دلیر، مقبول اور بارسوخ ڈاکو کے لیے ملا سرکار کو ٹھکانے لگانا مشکل کام نہیں تھا۔

ملا سرکار، سردار رجب علی کے ہاتھوں مارا جاتا یا ہمارے ہاتھوں جہنم واصل ہوتا، دونوں صورتوں میں ہمارے مقاصد پورے ہوتے نظر آرہے تھے۔

اپنی زندگی میں ملا سرکار بلاشرکت غیرے سندھ کے سارے ڈاکوؤں، دہشت گردوں اور مفرور مجرموں کا سرغنہ اور پشت پناہ بنا ہوا تھا۔ جس طرح خطرناک اسلحہ غاروں اور جھاڑیوں میں رکھوا کر ڈاکوؤں کو بانٹا جاتا تھا ان کی وجہ سے جنگلوں کے باسی اس کی ماورائی قوتوں کے قائل ہو کر اسے اپنا پیر تسلیم کرنے لگے تھے۔ سردار رجب علی، لیلیٰ ربّی کے معاملے میں اس سے بدظن ہو گیا تھا۔ تو ضروری نہیں تھا کہ جنگلوں میں چھپے ہوئے سارے ڈاکو اس کے ہم نوا بن کر ملا سرکار کے لہو کے پیاسے ہو جاتے۔ ان میں آپس کی دشمنیاں اور خون آشام لڑائیاں عام سی باتیں تھیں۔ کچھ گروہ رجب علی سے مل جاتے تو بعض گروہ ملا سرکار کی حمایت میں ان کے خلاف صف آرا ہو جاتے۔ اس طرح ان قانون شکن قوتوں کے مسلح رسا گیر ایک دوسرے کی تباہی کے لیے حرکت میں آجاتے۔ ان کے درمیان چھڑنے والی خون ریز لڑائیاں شہروں اور آبادیوں کو ان کے آئے دن کے حملوں سے نجات دلا دیتیں اور چند ہفتوں کی ہی مدت میں بڑے بڑے مسلح جتھے ایک دوسرے کو اس طرح تباہ کر ڈالتے کہ قانون نافذ کرنے والے اداروں کی ایک ہی یورش میں ان کے قدم اکھڑ جاتے اور امن و امان کا مسئلہ ہمیشہ کے لیے حل ہو جاتا۔

دوسری طرف آرنیٹ کا سفارت خانہ، کاؤ نسلیٹ اور ملک اسلحے کی فراہمی کے لیے بھی لائبز کے ذریعے تی پر شدید دباؤ ڈال رہا تھا۔ ان لوگوں کی دانست میں جڈوہی ملک کے خفیہ ادارے، ملا سرکار کی سربراہی میں اپنے تخریب کاروں کے ذریعے ایسی سازگار فضا پیدا کر چکے تھے کہ سندھ کی ساری امن دشمن قوتیں ان کے ساتھ صف آرا ہو گئی تھیں۔ ملک، جدید اور دور مار اسلحہ مل جانے پر وہ لوگ حکومت بلکہ ریاست کے خلاف ایک بدترین محاذ کھول کر علاقے کا جغرافیہ بدل دینے کی صلاحیت رکھتے تھے۔ اس پورے منصوبے میں کلیدی کردار ملا سرکار کا تھا کیونکہ اسلحے کی ہر کھیپ اسی کے حوالے کی جانی تھی۔ اس کی بدولت ہی کا بہانہ کر کے دیر الاطلاع اپنے باپ کے بدترین دباؤ کا مقابلہ کر رہی تھی لیکن میں اچھی طرح جانتا تھا کہ آرنیٹ کا ملک بہت بڑی طاقت تھا۔ پاکستانیوں کی خواہشات کے برعکس ان کے کاؤ نسلیٹ تک کو ہماری سرزمین پر من مانی کرنے کی خود ساختہ آزادیاں حاصل تھیں۔ انہوں نے دیر الا کے بدن میں ایک چپ چھپا کر اس کی نقل و حرکت کی کڑی نگرانی کرنے کی کوشش کی تھی۔ ان حالات میں دیر الا زیادہ دیر تک دباؤ کا سامنا نہیں کر سکتی تھی۔ اگر تی کے چیل یا آرنیٹ کے کاؤ نسلیٹ کو شبہ بھی ہو جاتا کہ دیر الا ان کے مفادات کے خلاف کام کر رہی ہے تو وہ پراسرار طور پر کسی دردناک انجام سے دوچار ہو سکتی تھی۔

دیر الا کو چالاک اور دلیر سہی لیکن یہودیوں کی بے پناہ دولت کے سارے دنیا کے حساس اور کشیدہ علاقوں میں اسلحے کا کھلم کھلا کھیل کھیلنے والی خوفناک بین الاقوامی تنظیموں کے بے پناہ وسائل کے سامنے فرد واحد سے زیادہ کچھ بھی نہیں تھی۔ وہ لوگ پوری بے رحمی کے ساتھ اسے کچل کر اس کا متبادل میدان میں لانے کے اہل تھے۔ اس کھیل کو ناکام بنانے کے لیے ملا سرکار کا مارا جانا ناگزیر تھا کیونکہ پاکستان کی سرحدوں میں اس جیسا معتبر اور چالاک متبادل تلاش کرنا کسی کے بس میں نہیں تھا۔

ملا سرکار اس پوری گھناؤنی سازش کا مرکزی ستون، بلکہ محور تھا۔ اسے جہنم واصل کر کے ہم سوسن کے بین الاقوامی سودا گر ...

کی ایک بڑی سازش کو ناکام بنا سکتے تھے۔

یہ سب خیالی ہی خیال تھے جو حقیقت سے قریب تر تو کیے جا سکتے تھے لیکن حقیقت بہر حال نہیں تھے۔ حقیقت جاننے کے لئے ملا سرکار کے ذہن تک رسائی ضروری تھی۔

معاً مجھے اس ٹرانسمیٹر کا خیال آیا جو کوٹ مندو کی کارروائی میں ہمارے ہاتھ آیا تھا۔ اس کے علاوہ وہ ٹرانسمیٹر دستی بھی کراچی میں ہماری تحویل میں تھا جس کے ذریعے ملا سرکار زریا سے رابطہ کیا کرتا تھا۔ ان دونوں آلات کی ساخت اور رینج میں فرق تھا لیکن میرا خیال تھا کہ ان دونوں کو آن رکھ کر ہم کسی بھی وقت ملا سرکار کی آواز میں کوئی پیغام سننے کی توقع امید کر سکتے ہیں۔

لیکن مسئلہ یہ تھا کہ کراچی سے ہم سردار رجب علی کے گروہ میں شامل ہونے کا ارادہ کر کے چلے تھے اس لئے کسی ہتھیار سمیت کوئی بھی ایسی چیز اپنے ساتھ نہیں لائے تھے جس کی وجہ سے ہماری حیثیت زائروں کی نظر میں مشکوک ہو جاتی اور وہ ہمیں مخبر قرار دے کر کوئی انتہائی فیصلہ کر گزرتے۔

"ان کا ہونا بہت ضروری ہے۔" اول خان میری بات سنتے ہی بے چین ہو گیا۔ "دونوں آلے ہمیں اس وقت فیصلہ کن ثابت ہو سکتے ہیں۔"

"میں بھی سمجھ رہا ہوں کہ اس وقت ہمیں اپنے سارے وسائل کو بروئے کار لانا چاہئے ورنہ ملا سرکار کے خلاف ہمیں ایسا دوسرا موقع نہیں مل سکے گا لیکن ساری بات فاصلے کی ہے۔ کراچی یہاں سے قریب نہیں ہے۔"

"وہ سلطان شاہ کے پاس ہی ہیں نا؟" اول خان نے سوال کیا۔

اسے میرے اور میرے ساتھیوں کے بارے میں اسی قدر معلوم تھا جتنا میں نے اسے بتایا تھا۔ اس سے آگے اس نے بھی مجھے کریدنے کی کوشش نہیں کی تھی اس لئے سلطان شاہ سے آگے اس کی معلومات صفر تھیں۔

میرا جواب اثبات میں سن کر وہ اسی اضطراب کے عالم میں بولا۔ "کراچی سے سکھر کے لئے تقریباً ہر شام ایک پرواز روانہ ہوتی ہے۔ اگر تم اسے فون کر دو تو شام تک وہ یہ چیزیں یہاں لا سکتا ہے۔"

"اس وقت تک ہمیں اسی ہوٹل میں رہنا پڑے گا؟" میں نے کہا۔

وہ بے پروائی سے بولا "اس کی فکر نہ کرو۔ انسپکٹر کی کال آئے تو تم چلے جانا۔ میں سلطان شاہ کا انتظار کروں گا اور اگر موٹروے پر یا سعود ایس ٹی ایف کے عملے کی طرف سے کوئی خبر آئی تو میں اسے سنبھال لوں گا۔ ہم لوگ دن کی روشنی میں تھکا رہتے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ رات سے پہلے صورت حال میں کوئی بڑی تبدیلی رونما نہیں ہوگی۔ اس بہانے سلطان شاہ بھی اس مہم میں شریک ہو جائے گا۔"

میں ایک بار پھر باہر چلا گیا تاکہ کراچی فون کر سکوں۔

کراچی میں فلیٹ متروک ہو چکا تھا کیونکہ زرینہ کے قاصد نے زریا کے بدن میں چھپے ہوئے چپ کے سہارے اس کا سراغ لگا لیا تھا۔ ان لوگوں کو چکر دینے کے لئے زریا کے بدن سے چپ نکال کر ملک کے شمالی علاقے کی طرف بھیج دیا گیا تھا جہاں وہ کسی آوارہ اور بلند پرواز پرندے کے پیر سے باندھ دیا جاتا اور زرینہ اپنے مانیٹرنگ یونٹ پر چپ کا تیزی سے بدلتا ہوا محل وقوع دیکھ کر اپنا سر پیٹتا رہ جاتا۔

اس کو بہلاوے کے لئے ان جنوں نے فلیٹ چھوڑ دیا تھا۔ غزالہ کو میں نے جہانگیر کے گھر منتقل ہونے کا مشورہ دیا تھا جہاں جیلو جیب جیوانی کی بیوی پہلے ہی سے جہانگیر کی قید میں تھی اور اس کی بیوی سلطی چند روز کے لئے اسپتال میں داخل تھی۔ زریا اور سلطان شاہ کو اس دوران میں کسی ہوٹل میں قیام کر کے ملا سرکار یا بلیک کیٹ ٹی کا سراغ لگانا تھا لیکن مجھے یہ معلوم نہیں تھا کہ وہ دونوں کہاں مقیم ہوں گے۔

ان جنوں کو میرے اصل مشن کی ہوا بھی نہیں لگ سکی تھی۔ میں نے انہیں صرف اتنا بتایا تھا کہ شاید مجھے ایس ٹی ایف کے کسی اعلیٰ افسر کے ساتھ دوبارہ کوٹ مندو جانا پڑ جائے۔ اس موقع پر اگر میں زائروں کے سلسلے میں اپنی شمولیت کا ذرا بھی ارادہ ظاہر کرتا تو غزالہ کسی بھی نسبت پر مجھے کراچی سے نکلنے کی اجازت نہ دیتی۔

میں نے پبلک کال آفس سے جہانگیر کے گھر کا نمبر ملایا تو دوسری طرف سے فوراً ہی غزالہ کی مضطرب لیکن مترنم آواز سنائی دی۔ اور متوقع باز پرس کے خیال سے میرے دل کی دھڑکنیں اچانک تیز ہو گئیں۔

میری آواز پہچانتے ہی غزالہ شکوے لے کر بیٹھی "ہماری بلا سے تم جہاں بھی ہو اور جیسے بھی ہو۔ کچھ بتائے بغیر ایسے گئے ہو کہ پلٹ کر خبر ہی نہیں لی۔"

"میں بہت بری طرح پھنسا ہوا تھا فرزانہ!" میں نے نرم بلکہ خوشامدانہ لہجے میں کہا "فرصت پاتے ہی تمہیں فون کر رہا ہوں میں ایک لمحے کے لئے بھی تمہارے خیال سے غافل نہیں رہا۔"

اس نے ابتدا گلے شکوؤں کے ساتھ کی تھی لیکن میرے مسلسل معذرت والے رویے اور وضاحت کی وجہ سے اس کا سارا جوش و خروش چند ہی لمحوں میں ٹھنڈا کر دیا۔

"میری نواز جتنے ہی تم نے اپنی شکایتوں کے دفتر کھول لئے لیکن مجھ سے یہ تک نہیں پوچھا کہ میں کہاں اور کس حال میں ہوں؟" میں نے موقع پاتے ہی اسے گھیر لیا۔

"میں تمہاری طرف سے فکر مند ضرور رہی ہوں لیکن میرا دل ہر لمحے یہ گواہی دیتا رہتا تھا کہ تم بالکل خیریت سے ہو۔ یہ بتاؤ کہ اب واپس کب آ رہے ہو اور کہاں سے بول رہے ہو؟"

"میں سکھر میں ہوں اور شاید کل تک واپس لوٹ آؤں۔" میں نے کہا۔

"سکھر!" ریسیور میں اس کی خوفزدہ آواز ابھری۔ "کیا کل رات بھی تم وہیں تھے؟"

"کیا اس سے کوئی فرق پڑتا ہے؟" میں نے ہنستے ہوئے سوال کیا۔

"آج کے اخبارات میں سکھر سے لیلیٰ وتی کے اغوا کی خبریں چھپی ہیں۔" اس کی معنی خیز آواز سنائی دی۔ "وہ سردار رجب علی مائی کسی بڑے ڈاکو کی تو سلطنت ہی ہے۔ اس سے پہلے رجب علی بے شمار مال دار لوگوں کو اغوا کر کے ان کے ورثا سے بھاری تاوان وصول کرتا رہا ہے۔"

"مجھے اس کے بارے میں علم نہیں۔ ویسے بھی فون پر اس بارے میں بات کرنا مناسب نہیں۔ یہ بتاؤ کہ وہ دونوں کس ہوٹل میں ٹھہرے ہوئے ہیں؟" میں نے اس کی بات ٹال کر دوسرا سوال کیا۔

"گرینڈ ہوٹل میں ہیں اور خیریت سے ہیں۔ تمہارے سامنے سلطان شاہ ذرا سے کھنچا کھنچا رہتا ہے لیکن اب اس نے دوبارہ کی زندگی اجیرن کی ہوئی ہے۔ ذرا فون کر کے اسے سرزنش کر دو ورنہ تمہارے آنے سے پہلے ہی وہ زندگی اجیرن کر دے گی۔ آج کل اس کی بہت مرضی چل رہی ہے۔"

"ہوٹل کا فون نمبر بتاؤ!" میں نے قدرے غصیلے لہجے میں کہا۔ اپنی سادگی کی وجہ سے فرزانہ نے خود ہی مجھے وہ سوال کرنے کا موقع دے دیا تھا جو میرے لبوں تک آ کر رک گیا تھا۔

فرزانہ نے ہوٹل کا فون نمبر بتایا اور پھر کہا "اس بار تمہارے چلے جانے پر تمہارے پسماندگان میں سے کوئی بھی خوش نہیں ہے۔ سب لوگ تمہیں یاد کرتے رہتے ہیں۔"

"پسماندگان!" میں حیرت سے بولا۔ "خدا کا خوف کرو فرزانہ! ابھی تو میں زندہ ہوں۔"

"پسماندگان زندہ لوگوں کے بھی ہوتے ہیں۔ تم ہمیں چھوڑ کر ہی تو گئے ہو!" وہ کھلکھلا کر ہنس پڑی تھی۔

"اور کون کون مجھے یاد کرتا رہتا ہے؟" طویل وقفے کے بعد اس سے باتیں کرنے میں مجھے لطف آ رہا تھا۔

"جہانگیر تمہاری امانت سے اکتا گیا ہے۔ ان دونوں میں ہر وقت ہاتھا پائی ہوتی رہتی ہے۔"

"جہانگیر اس کے کمرے میں کیوں جاتا ہے؟" میں نے درشت لہجے میں پوچھا۔

"یہی بات اس کی سمجھ میں نہیں آتی۔ اس عورت کے چہرے اور بدن پر جا بجا نیل پڑے ہوئے ہیں۔ کل شام کو جہانگیر کی پیشانی پر بھی ایک ابھار طلوع ہو گیا تھا لیکن مجھے معلوم ہے کہ شام کو فیکٹری سے ڈریسنگ کرانے کے بعد وہ پھر اسی کی جڑ میں جا گھسے گا۔ مجھے تو دونوں ہی نفسیاتی مریض معلوم ہونے لگے ہیں۔"

"جہانگیر نے تمہارے ساتھ تو کوئی بدتمیزی نہیں کی؟" میں نے چونک کر پوچھا۔

"نہیں۔" وہ جلدی سے بولی "میری بات کا غلط مطلب نہ لینا۔ میرے سامنے تو وہ بے چارہ نظریں بھی اونچی نہیں کرتا۔ کل اسے سمجھانا چاہا تو وہ صفائی پیش کرنے لگا کہ تم نے دماغ درست کرنے کے لئے اس عورت کو اس کی تحویل میں چھوڑا ہے اور وہ خود اس کی مرمت کرنے کرتے تھک چکا ہے۔"

"تم ان دونوں کے معاملات سے الگ تھلگ رہو۔ وہ سلطی سے جتنا خوف زدہ رہتا ہے، اس عورت پر اتنی شدید اپنی ہوا لگی ہے۔ الجھن محسوس کرو تو بلا تکلف کسی ہوٹل میں منتقل ہو جانا۔"

"تم کل آ ہی رہے ہو تو پھر مجھے کہیں جانے کی کیا ضرورت ہے؟"

"ٹھیک ہے میں تم سے جہانگیر کے گھر پر ہی ملوں گا۔" میں نے گہرا سانس لے کر کہا اور مزید چند رسمی فقروں کے تبادلے کے بعد فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

اس دوران میں وہاں پیچھے دو تین اشخاص موجود ہوئے تھے اور عجلت آمیز انداز میں مجھے گھور رہے تھے۔ میرے ہٹتے ہی وہ دونوں ادھر ادھر دیکھنے لگے لیکن ان کی بے تابی میری نظروں سے پوشیدہ نہ رہ سکی اور میں ان کے لئے فون چھوڑ کر ایک طرف ہٹ گیا۔ اپنی دوسری کال کے لئے مجھے خود بھی تھک ہار کر رکنا تھا۔ پہلی کال کے پیسے ادا کر کے میں اپنے لئے سگریٹ سلگاتا ہوا باہر آ گیا۔

میدان صاف ہو جانے پر میں نے گرینڈ ہوٹل کا نمبر ملایا۔ سلطان شاہ کا نام سنتے ہی ہوٹل کے آپریٹر نے میری کال اس کے کمرے سے منسلک کر دی۔

"کیا بے ہودگیاں ہو رہی ہیں؟" سلطان شاہ کی آواز سنتے ہی

میں نے گھٹے ہوئے لہجے میں بات شروع کی۔ غزالہ سے ملنے والی معلومات کی روشنی میں میں سنجیدگی کے ساتھ سلطان شاہ کی گوشمالی کرنا چاہ رہا تھا۔

"کچھ بھی نہیں۔" اس کی تحیر زدہ مدافعانہ آواز ابھری "لیکن تم کہاں ہو اور کس بے ہودگی کا ذکر کر رہے ہو؟"

"تم ویرا کو کیوں تنگ کر رہے ہو؟" میں نے غراتے ہوئے پوچھا۔

"میں نے اسے بالکل بھی تنگ نہیں کیا۔ تم خود اس سے پوچھ سکتے ہو۔" پھر وہ ایک دم ہی چونکتے ہوئے بولا "معلوم ہوتا ہے کہ تمہاری غزالہ سے بات ہوئی ہے۔ اسی نے میرے خلاف لگائی بجھائی کی ہوگی۔"

"بک بک مت کرو اور فون ویرا کو دے دو۔ وہ جو کچھ بتائے تمہیں اس پر عمل کرنا ہے۔"

سلطان شاہ نے مزید کچھ کہے بغیر ریسیور ویرا کے حوالے کر دیا۔

"مجھے افسوس ہے ویرا کہ سلطان شاہ تم کو پریشان کر رہا ہے اور میں۔۔۔"

ویرا نے حیرت کے ساتھ میری بات درمیان سے کاٹ دی۔ "بالکل نہیں۔" اس سے مجھے ذرا سی بھی شکایت نہیں ہے۔ اب تو وہ خدا خدا کر کے ذرا انسان بنا ہے۔ یہ تم سے کس نے کہہ دیا؟"

ویرا کا معصومانہ جواب سن کر میری کھوپڑی بھنا اٹھی۔ غزالہ آدھی دنیا کی خاک چھان لینے کے باوجود الو کی الو ہی رہی تھی۔ اسے ذرا بھی تمیز نہیں ہو سکی تھی کہ عورت اور مرد کے رشتے میں کیسی کیسی نزاکتیں پنہاں ہوتی ہیں۔ عورت کبھی گالیاں دے کر اور سر پھوڑ کر مرد کی مردانگی اور محبت کو خراج تحسین پیش کرتی ہے تو کبھی پچھلے واہیاتوں کے محبت آمیز قالین میں لپیٹ کر جھوٹی مرتوں کے دندان جوتے رسید کرنے لگتی ہے۔

عورت کے کس فعل سے کب اور کیا مفہوم اخذ کرنا چاہئے غزالہ اس فن سے یکسر نابلد تھی۔ سلطان شاہ اور ویرا نے اس کے اندازوں کی تردید کر دی تھی اور مجھے یقین تھا کہ جہانگیر کا جواب بھی ایسا ہی ثابت ہوتا۔

میں نے اس موضوع کو وہیں چھوڑ کر ویرا کے ساتھ کوڈ ورڈز میں گفتگو شروع کر دی۔

یہ وہ کوڈ ورڈز تھے جو میرے زمانے میں ٹی میں رائج تھے اور ان ہی کے سہارے ہم لوگ اہم پیغامات ایک دوسرے تک پہنچاتے تھے تاکہ کراس ٹاک کی صورت میں بھی ہمارے راز کسی غیر متعلق شخص تک نہ پہنچ سکیں۔

"دونوں ٹرانسمیٹرز موجود ہیں لیکن وہ فلیٹ ہی میں ہیں۔" میری پوری بات سننے کے بعد ویرا نے خفیہ اشاروں کی زبان میں مجھے آگاہ کیا۔ "ہو سکتا ہے کہ آرنیٹ کے کاؤنسلیٹ کا کوئی آدمی فلیٹ کی نگرانی کر رہا ہو۔"

"تم ادھر کا رخ نہ کرنا۔ سلطان شاہ وہاں جائے اور ٹرانسمیٹر لے کر سیدھے ایئر پورٹ کی طرف نکل جائے اس طرح اس کا پیچھا کرنے والا تم تک نہیں پہنچ سکے گا۔"

"لیکن وہ سلطان شاہ کے تعاقب میں سکھر تو آسکتا ہے۔"

"سلطان شاہ کو میں اتنا احمق نہیں سمجھتا کہ وہ بے خبری میں کسی کو اپنے پیچھے لگا کر سکھر تک لے آئے اور اگر ایسا ہو بھی گیا تو میں یہاں اسے سنبھال لوں گا۔"

"لیکن تم سکھر میں کیا کر رہے ہو؟ تم تو کسی مشن کے لئے نکلے تھے۔"

"لمبی کہانی ہے۔ یہ سمجھ لو کہ میں اس وقت ملا سرکار کی کہانی کے آخری باب پر محنت کر رہا ہوں۔ میرا داؤ چل گیا تو آرنیٹ کے امریکی آقا خاصی مدت تک اپنے زخم چاٹتے رہیں گے۔"

"پچھلے دو روز سے امریکی سفارتخانہ ذرا کھل کر سندھ کے معاملات پر اظہار رائے کرنے لگا ہے۔" ویرا نے مجھے آگاہ کیا۔ "دہشت گردوں اور امن دشمنوں کے خلاف کارروائیوں میں انہیں انسانی حقوق کی سنگین خلاف ورزیاں نظر آنے لگی ہیں جن کے حوالے سے وہ حکومت پر اپنا دباؤ بڑھانے کا ارادہ رکھتے ہیں۔"

"یہ سب پرانے حربے ہیں۔ مشرقی پاکستان کو بنگلہ دیش کا روپ دینے سے پہلے بھی انسانی حقوق کے امریکی، بین الاقوامی اور بھارتی ادارے نیند سے جاگ اٹھے تھے۔ ان بیانات کا مطلب ہے کہ وہ اپنی دانست میں ساری تیاریاں مکمل کر چکے ہیں اور کسی بھی لمحے بلیک کیٹ کی کو اٹھنے کی بھاری قیمت سونپ کر وہ اپنے آپریشن کا آغاز کر سکتے ہیں لیکن وہ اس بات سے غافل ہیں کہ اس مرحلے پر ہم ملا سرکار کے خون کی بو پر لگ چکے ہیں۔"

اندرون خانہ ہونے والی گھناؤنی سازشوں سے بے خبر لوگوں کے لئے انسانی حقوق کی سنگین پامالی کے افسانے تشویشناک ہو سکتے تھے۔ وہ یہ بھی سوچ سکتے تھے کہ ایک بڑی عالمی طاقت ہونے کے باوجود، امریکہ کا ملک برِاعظم ایشیا کے ایک دور افتادہ علاقے کے مظلوموں کی حالت زار پر بھی نگاہ رکھتا ہے۔ اور ان سے ہمدردی کا اظہار کرنا اپنا انسانی فرض تصور کرتا ہے لیکن میرے لئے وہ زہریلے بیانات ابھی "ایجنٹ" ٹی ہیمرٹن کی "آمنی" اسلحے کی تجارت اور ملا سرکار کی بھیانک سازش کی ہی ایک کڑی تھے۔ ایسے بیانات کے ذریعے اپنی مداخلت کا جواز پیدا کرنا ہمیشہ سے بڑی طاقتوں کا ایک محبوب مشغلہ رہا ہے۔

"میں تمہاری کامیابی کے لئے دعا کرتی رہوں گی۔ سلطان شاہ ہر قیمت پر آج رات تک تم سے آملے گا۔ میرا اندازہ ہے کہ اس بار تم کسی لمبے ہی چکر میں ہو۔" وہ کہہ رہی تھی۔

"اس وقت میں پبلک کال آفس سے بول رہا ہوں" میں نے گفتگو کا سلسلہ موقوف کرتے ہوئے کہا۔ "ہاں! میں پھر کسی وقت بات کروں گی۔ فی الحال خدا حافظ۔"

اس فون کال کے بعد مجھے یوں محسوس ہوا جیسے میرے سر سے کوئی بہت بڑا بوجھ اتر گیا ہو۔

اس کھیل کے سارے ہی مہرے رفتہ رفتہ بازی چھوڑتے جا رہے تھے۔ سردار رجب علی بکھرے ہوئے سامان کا ڈھیر دکھا چکا تھا، ملا سرکار اپنی پس پردہ کارروائیوں میں مصروف تھا، انسپکٹر علی اسد اپنے محکمے کی مدد کے لئے سکھر پہنچ رہا تھا، اول خان اپنے کمانڈر سے درمیانی جنگ کے لئے مجھ پر مدد طلب کر چکا تھا مگر میرے لئے کوئی اہم رول ادا کرنے کا موقع پیدا ہوتا ہوا نظر نہیں آرہا تھا۔

یہ سارا جوڑ توڑ میرا تھا لیکن آخری عملی معرکے میں میری حیثیت ایک تماشائی کی سی ہوتی جا رہی تھی۔ میرا خیال تھا کہ سلطان شاہ کے ٹرانسپیئرز سے آجانے پر یہ نقشہ بدل سکتا تھا۔

ہوٹل سے ذرا دور ہی مجھے ٹھٹک کر رک جانا پڑا کیونکہ وہاں فٹ پاتھ کے سہارے ایک پولیس جیپ کھڑی ہوئی تھی جس میں باوردی ڈرائیور رستا رہا تھا۔

میں نے ہوٹل واپس جانے کا ارادہ فی الفور ترک کر دیا اور الٹے قدموں پبلک کال آفس کی طرف ہولیا۔ وہاں سے مون لائٹ ہوٹل کا نمبر ملا کر میں نے اول خان سے بات کی تو پتا چلا کہ انسپکٹر علی اسد کے محکمے کے افراد میری تلاش میں ہوٹل پہنچے ہوئے تھے۔

اس بارے میں اطمینان ہو جانے کے بعد میں دوبارہ ہوٹل کی طرف ہولیا۔

جیپ سے آنے والا اے ایس آئی میرے کمرے میں اول خان کے ساتھ چائے نوشی میں مصروف تھا۔ میرے پہنچنے پر اس نے خشک لہجہ قدرے گمبھیر انداز میں مجھ سے ہاتھ ملایا اور چائے کی پیالی خالی کئے بغیر فوراً ہی میرے ساتھ چلنے کے لئے اٹھ کھڑا ہوا جیسے اسے ضرورت سے ایک لمحہ زیادہ بھی وہاں رکنے کی اجازت نہ ہو۔

میں نے آنکھوں ہی آنکھوں میں اول خان کو کچھ سمجھایا اور اے ایس آئی کے ساتھ چل پڑا۔

جیپ میں شہر سے گزرتے ہوئے میں نے محسوس کیا کہ شہر میں خوف و ہراس کی فضا مزید گہری ہو گئی تھی اور شہر میں منتظم پولیس کی گاڑیوں کا بھاری گشت جاری تھا۔ ماحول پر ایک سوگوار اداسی پھیلی ہوئی تھی جیسے کوئی ماہر سے کسی غیبی آواز نے اس شہر والوں کو کسی مقررہ وقت پر بلاؤں کے نزول کی خبر دی ہو اور ان میں سے ہر ایک کے بس سے باہر ہو، اس لئے سب ہی ان ہولناک ساعتوں کے آنے اور آکر گزر جانے کا انتظار کر رہے ہوں۔

جیپ میں میرے ساتھ سوار پولیس کے دونوں اہلکار غیر معمولی طور پر خاموش اور سنجیدہ تھے اس لئے میں نے بھی راستے میں انہیں چھیڑنے کی کوشش نہیں کی۔

کوارٹر کے احاطے میں پہنچتے ہی مجھے یوں محسوس ہوا جیسے میں کسی فعال جنگی کیمپ میں پہنچ گیا ہوں۔ وہاں ہر طرف پُراسرار اور عجلت آمیز نقل و حرکت کا سلسلہ جاری تھا۔ پولیس کی متعدد گاڑیوں کے ساتھ کئی سویلین ٹرک اور فوجی گاڑیاں بھی موجود تھیں۔ درختوں کے سائے میں کچھ مسلح فوجی اگلے احکام کے انتظار میں ستا رہے تھے۔ گیٹ کے ساتھ ہی سات عدد ایمبولینس گاڑیاں کھڑی ہوئی تھیں جن میں سے پانچ کا تعلق عبدالستار ایدھی کے رفاہی ادارے سے تھا۔

وہ ایک فوری تنبیہ تھی اور جذبۂ خدمت کے سہارے اپنے فلاحی کاموں کو رسمی معیار سے بہت آگے نکال لے گیا تھا جس کا ثبوت شہری انتظامیہ کی مدد کے مقابلے میں اس کی پانچ ایمبولینس گاڑیاں تھیں۔

ڈرائیور ہماری جیپ کو عمارت کے بغلی حصے کی طرف لے گیا۔ ادھر بھی ہیجان خیز تقریباً ویسی ہی حالت تھی۔ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے سردار رجب علی کی خون آشام وحشت کے بعد انتظامیہ نے پورے زیریں سندھ کو خدا کے حوالے کر کے جملہ فوجی اور رسائل اور پولیس ہیڈکوارٹرز سکھر میں جمع کر لئے ہوں۔

اے ایس آئی کی رہنمائی میں میں ایک دفتر میں داخل ہوا تو بری طرح چونک پڑا۔

میز کے عقب میں انسپکٹر علی اسد اس حالت میں براجمان تھا کہ اس کے سر پر ڈریسنگ موجود تھی جو زخم سے بہنے والے تازہ خون میں بھیگی ہوئی تھی۔ اس کی پھولی ہوئی بائیں آستین سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس کے زخمی بازو پر بھی ڈریسنگ کی گئی تھی لیکن اس فرض شناس کا چہرہ سکون سے جگمگا رہا تھا۔

اس کے سامنے مزید دو باوردی افسران موجود تھے۔ اے ایس آئی مجھے اس دفتر میں پہنچا کر واپس چلا گیا۔ میں لمحہ بھر کے لئے جھجکا

اضطراری طور پر اپنی کرسی سے اٹھ کھڑا ہوا "میں تمہیں جیل میں سڑا دوں گا۔ تم نے اپنی حد سے تجاوز کیا ہے۔ تم..."

وہ غصے میں آپے سے باہر ہوا جا رہا تھا۔ میں نے ٹھنڈے لہجے میں کہا "تم نے میری پوری بات نہیں سنی۔ پوری بات سن کر تم جو فیصلہ کرو گے مجھے قبول ہو گا۔"

"کیا قصور تھا اُس کا؟" وہ پلٹ کر تیزی کے ساتھ میرے مقابل آیا اور مجھے گھورتے ہوئے غرایا "تم اسے کہیں قید نہیں کر سکتے تھے اس لئے تم نے آسان راستہ اختیار کیا اور اسے مار دیا!"

"ہم نے اسے نہیں مارا۔ اس نے خودکشی کر لی تھی" میں نے نظریں جھکا کر کہا۔

"تم جھوٹ بک رہے ہو...... لاش کہاں ہے اُس کی؟" اس کی آنکھیں غصے کے شعلے اگل رہی تھیں۔

"انڈسٹریل ایریا میں ... ایک ویران بسکٹ فیکٹری کے کنوئیں میں" میں نے کہا اور اسے خاموش پا کر اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا "وہ خنجر لے کر دروازے پر آئی تھی۔ جب اسے یقین ہو گیا کہ ہم اسے اٹھا لے جائیں گے تو خلافِ توقع اُس نے اچانک ہی اپنے دل میں خنجر گھونپ لیا۔ وہ خنجر اب بھی اس کے دل میں پیوست ہو گا۔ اگر یہ خودکشی ثابت نہ ہو تو میں تمہاری دی ہوئی ہر سزا بھگتنے کو تیار ہوں۔"

"میری مشکل یہی ہے کہ میں کسی کو سزا نہیں دے سکتا۔" وہ جھلاتے ہوئے انداز میں دوسری طرف پلٹ گیا۔ "قانون نے میرے ہاتھ باندھے ہوئے ہیں۔ تم رجب علی سے کسی طرح کم نہیں ہو۔ میرے ڈی ایس پی نے ٹھیک ہی کہا تھا کہ تم ارسلان خان سے زیادہ خطرناک ہو۔ تم جیسے مادر پدر آزاد لوگوں نے ہی ہر طرف بے امنی پھیلائی ہوئی ہے۔"

اس نے غصے اور اضطرار کے عالم میں بیٹھتے ہوئے کال بیل بجائی۔ فوراً ہی باوردی اردلی اندر آیا اور کمرے کے وسط میں دونوں ہاتھ باندھ کر ادب سے کھڑا ہو گیا۔

انسپکٹر کئی منٹ تک کبھی مجھے اور کبھی دیوار کو گھورتا اور کمرے میں ٹہلتا رہا۔ اس کے بشرے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ کسی اہم معاملے میں کوئی فیصلہ کرنے میں تذبذب کا شکار تھا۔

"جاؤ!" آخرکار اس نے اپنے اردلی کو کوئی ہدایت دیئے بغیر لوٹا دیا۔

"بیٹھ جاؤ!" وہ گہرے گہرے سانس لیتا ہوا اپنی کرسی پر بیٹھ گیا۔

میں نے بے چون و چرا اس کے حکم کی تعمیل کی اور اپنی کرسی پر جم گیا۔

وہ چند ثانیوں تک پُرخار نظروں سے مجھے گھورتا رہا پھر بھنچی آواز میں بولا "میں نے زندگی میں کبھی خود کو اتنا حقیر اور کمتر محسوس نہیں کیا جتنا آج کر رہا ہوں۔ مجھے یوں لگ رہا ہے جیسے تم نے اپنے عزائم کی تکمیل کے لئے مجھے بہت بے دردی سے استعمال کیا ہے۔"

"ایسا نہیں ہے۔ یہ تمہاری غلط فہمی اور بدگمانی ہے۔" میں نے کہا۔

"لاش کو پانی میں گئے بارہ گھنٹے سے زیادہ وقت گزر چکا ہے۔ میں فوراً ایک پارٹی وہاں بھیجنا چاہتا ہوں لیکن تمہاری موجودگی میں نہیں بھیج سکتا۔ میرے اہلکار لاش کی دریافت کا تم سے تعلق پیدا کر لیں گے۔ دیر ہونے کی وجہ سے شیلی رگی کی لاش زیادہ گل چکی ہو گی۔ اس کا پوسٹ مارٹم بھی نہیں ہو سکے گا۔"

"تم دو تو میں ابھی چلا جاتا ہوں۔" میں نے سعادت مندانہ منہ بنا کر کہا۔

"ڈاکوؤں اور رسہ گیروں کی سرپرستی کرنے والے چند سیاستداں میری نظروں میں ہیں۔" چند ثانیوں کے بوجھل سکوت کے بعد وہ شکست خوردہ لہجے میں بولا "حکومت کسی پارٹی کی ہو، اپنے گنے چنے لوگ ہمیشہ پیش پیش رہتے ہیں۔ طاقت کے لئے یہ ڈاکوؤں اور خوفناک مجرموں کو پالتے ہیں۔ دولت کے لئے اسلحے اور ہیروئن سے لے کر اناج تک کی اسمگلنگ کراتے ہیں۔ ان کی کمائی کا اندازہ دولت انتخابات میں ہر پارٹی کو ان کے سامنے جھکنے پر مجبور کرتی ہے۔ میں نے ان کی نگرانی شروع کرا دی۔ جب ان کی مداخلت کے بغیر لالا سرکار اور رجب علی کی ملاقات ہو سکتی ہے تو ان دونوں میں مصالحت کی کوئی راہ نکل سکتی ہے۔ مجھے کوئی خبر ملی تو میں تمہیں بتا دوں گا۔ تمہیں کوئی سراغ ملے تو مجھے خبر کر دینا۔"

اُس کی باتیں حیران کن اور ناقابلِ یقین تھیں۔ کالا دھن ملک میں ایک متوازی معیشت چلا رہا تھا۔ ہیروئن کے دھندے نے ایک نہیں ہزاروں نودولتیے پیدا ہو گئے تھے جن کے سامنے ملک کی ساری اقدار پیسے پر آ کر ختم ہو جاتی تھیں لیکن میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ ہیروئن سے کمایا ہوا کالا دھن سیاست... میں بھی اپنا رنگ جما رہا تھا۔

لیکن غور کرنے سے اندازہ ہو جاتا تھا کہ انسپکٹر کی باتیں بالکل ہی بے بنیاد نہیں تھیں۔ وہ پولیس کا ایک تجربے کار افسر تھا۔ اس نے دنیا کے سرد و گرم کو بہت قریب سے دیکھا تھا اس لئے اس کی بات غلط نہیں ہو سکتی تھی۔ چند نفوس پر مشتمل اور مفلوک الحال سیاسی جماعتیں اپنے عظیم الشان جلسوں کے انتظامات اور سامعین کو لانے لے جانے کے بندوبست پر لاکھوں روپے کہاں سے خرچ کرتی ہیں؟ ان چندوں اور جو کسی بینک اکاؤنٹ کے بغیر ایش فنڈ لٹریچر کہاں سے برآمد ہوتا ہے؟ ان سیاسی بازیوں میں دولت کے انبار کہاں سے نکالے جاتے ہیں؟ ان سب سوالات کے جواب انسپکٹر علی اسد کی مختصر لیکن پُرمغز گفتگو میں موجود تھے۔

"میں ایسا ہی کروں گا لیکن اتنا ضرور بتا دوں کہ شاید آج رات تم سوان انٹ ہوٹل کو خیرباد کہہ دو۔ میں جہاں بھی رہا وہاں سے تم سے رابطہ ضرور رکھوں گا۔"

"کیوں؟ تم وہاں چلے جاؤ گے؟" اس نے اشتباہ آمیز لہجے میں سوال کیا۔

اس کے تیور ایسے تھے کہ میں ٹال مٹول کی جرات نہ کر سکا اور آہستہ سے بولا "ست بلا سے ذرا آگے دریا میں ایک تحقیقی موٹر بوٹ لنگر انداز ہے۔ ہم شاید اسی پر چلے جائیں گے۔"

"وہ تو ایک چھوٹا سا اور اچھا خاصا دریائی جہاز ہے۔" وہ چونک کر بولا "اس پر دریائی تحقیق کے بین الاقوامی ادارے کے ماہرین کچھ کام کر رہے ہیں۔ ان سے تمہارا کیا تعلق ہے؟"

وہ میری توقع سے کہیں زیادہ باخبر تھا اور اپنے گرد و پیش پر گہری نظر رکھنے کا عادی تھا۔

"مشن کی نوعیت کے بارے میں تمہاری معلومات بالکل درست ہیں۔" میں نے کہا "لیکن اس علاقے کے مخدوش حالات کی وجہ سے مشن کے وہ غیر ملکی اور وہ مقامی ماہرین کے تحفظ کے لئے بوٹ کے اصل عملے کی جگہ اسپیشل ٹاسک فورس کے جوان مامور ہیں۔ ہم اس موٹر بوٹ کو ست بلہ کے قریب لا کر اس جزیرے پر نگاہ رکھنے کی کوشش کریں گے۔ اکل خان نے اس سلسلے میں ضروری تیاریاں کر لی ہیں۔"

"اس دریائی جہاز کے بارے میں مجھے خبروں میں بھی خبریں ملتی رہتی تھیں۔ میرا ارادہ تھا کہ یہ ہنگامہ ختم ہونے تک انہیں سکھر سے کافی دور رہنا دیا جائے تاکہ کسی تصادم میں ان کا نقصان نہ ہو۔"

میں نے اصل صورت حال بتا دی۔ "ہمارا ارادہ تو یہاں تک ہے کہ موٹر بوٹ پر موجود چھوٹی تحقیقی کشتیاں بھی قریبی دریا میں اتار دیئے جائیں۔ ان پر کوئی شبہ نہیں کر سکے گا اور ہم ست بلہ کے ہر کھاٹ پر نگاہ رکھ سکیں گے۔"

"اس کا مطلب یہ ہوا کہ اس موٹر بوٹ پر اسلحہ بھی موجود ہوگا۔"

"یقیناً۔۔۔ ایسی تیاریوں کے بغیر دریائی سفر کرنا خود کشی کے مترادف ہو جاتا۔"

"اور اس کی موجودگی کا قانونی جواز؟" اس نے تیکھے لہجے میں پوچھا۔

"میں اس سے لاعلم ہوں لیکن اتنا ضرور جانتا ہوں کہ ایس ٹی ایف والے اپنی کارروائیوں میں قانونی ضروریات کا پورا خیال رکھتے ہیں۔ تم چاہو تو موٹر بوٹ کی باضابطہ تلاشی بھی لے سکتے ہو۔"

"ناممکن!" وہ دانت پیستے ہوئے بڑبڑایا۔ "ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ نے تلاشی کا وارنٹ جاری کرنے سے انکار کر دیا تھا۔ وہ موٹر بوٹ مرکزی محکمۂ داخلہ کے خصوصی پرمٹ پر یہاں آئی ہے۔ مقامی انتظامیہ کو اس سے دور رہنے لیکن ضرورت پڑنے پر اس کی بھرپور مدد کرنے کی ہدایت دی گئی ہے۔"

"لیکن میرے مہمان کے طور پر تم جب چاہو وہاں آ سکو گے۔"

اس کی پیشانی پر بندھی ہوئی سفید پٹیوں پر تازہ خون کا داغ میرے جیتے جی نمایاں ہو گیا تھا۔ اس کے بائیں بازو کے زخم میں بھی شاید ٹیسیں اٹھ رہی تھیں کیونکہ وہ کئی بار اپنے ہاتھ سے اپنا بایاں بازو سہلا چکا تھا لیکن وہ جن مخدوش حالات سے دوچار تھا انہوں نے اس سے آرام کرنے کا حق چھین لیا تھا۔

وہ زخمی حالت میں بھی کام میں مصروف تھا اور میں جانتا تھا کہ دریان بسکٹ فیکٹری کے متروک کنویں سے لیلیٰ زئی کی پھولی ہوئی لاش برآمد ہونے کے بعد ان کے کام میں یک بیک بہت زیادہ اضافہ ہو گیا تھا۔

○☆☆○

سلطان شاہ شام کو مون لائٹ ہوٹل پہنچا تو بہت زیادہ مضطرب اور پریشان تھا۔

قوی شاہراہ پر ہالا اور گھوٹکی کے درمیان ہونے والے خوں ریز واقعات کی خبریں کراچی کے شام کے اخبارات نے شہ سرخیوں میں شائع کی تھیں اس کے ساتھ سوار رجب علی اور لیلیٰ زئی کے غیر روایتی عشق اور شادی کی داستان بھی چھاپی گئی تھی اس لئے سلطان شاہ صورت حال سے بڑی حد تک باخبر تھا لیکن اسے پریشانی یہ تھی کہ اس قدر سنگین حالات میں ہم سکھر میں کیا کر رہے تھے اور ان واقعات میں ہمارا کیا رول تھا۔

ہم دونوں کو اطمینان کے ساتھ ہوٹل میں مقیم دیکھ کر اس کی پریشانی تو فی الفور رفع ہو گئی مگر اس کا تجسس بدستور باقی رہا جس کے ازالے کے لئے وقت درکار تھا۔

اس نے بہت چالاکی اور عقل مندی یہ کی تھی کہ ٹرانسیٹر کو دستی سامان کی صورت میں نہیں لایا تھا بلکہ انہیں بہت سی غیر ضروری اشیا اور کپڑوں کے ساتھ ایک اٹیچی کیس میں بند کر کے کلاک روم میں دے دیا تھا اس طرح وہ حساس آلات جہاز کے نچلے حصے میں بند ہو کر آسانی سے سکھر پہنچ گئے تھے۔ اگر وہ انہیں دستی سامان میں لانا چاہتا تو شاید بورڈنگ لاؤنج میں داخلے سے قبل ہی سیکیورٹی چیک میں پکڑا جاتا اور کراچی ہی میں اندر ہو جاتا۔ عجلت میں، میں نے اس پہلو کو یکسر نظر انداز کر دیا تھا لیکن غنیمت یہ تھا کہ سلطان شاہ نے احتیاط سے کام لیا تھا۔

میں نے دونوں اپریس چیک کئے تو ان کے سیل بخوبی کام کر رہے تھے۔ میں نے ان دونوں کو آن کر کے اپنے سرہانے تپائی پر رکھ لیا۔

اس دوران میں سلطان شاہ، اکل خان سے اپنی منظم جرح کا آغاز کر چکا تھا۔ اکل خان کے ساتھ اس کے بے تکلف ہونے میں ان دونوں کی مشترکہ مادری زبان سے زیادہ دخل اس امر کا تھا کہ اکل خان اس وقت ہوٹل کے کمرے میں میرے ساتھ موجود تھا۔

اکل خان کو میں سلطان شاہ کے بارے میں پہلے ہی بتا چکا تھا کہ وہ صحافی ہونے کے باوجود میرا واحد رازدار اور رفیق کار تھا اس لئے اکل خان نے اپنی کہانی بلا کم و کاست سنانی شروع کر دی۔

سب سے پہلے تو سلطان شاہ کے لئے یہی انکشاف دھماکہ

ثابت ہوا کہ ہم دونوں ڈاکوؤں کے کسی گروہ میں شمولیت کا عزم کر کے کراچی سے روانہ ہوئے تھے تاکہ ملا سرکار کے گھناؤنے کردار کے خدوخال ذرا قریب سے دیکھ سکیں۔ اس کے بعد جوں جوں اول خان کی کہانی آگے بڑھتی چلی گئی۔ سلطان شاہ کی حیرت میں اضافہ ہوتا چلا گیا حتیٰ کہ وہ زبان ہلائے بغیر کسی سحرزدہ معمول کی طرح گم صم بیٹھا اول خان کی داستان سنتا رہا۔

اول خان خاموش ہوا تو سلطان شاہ کو ہوش آیا کہ وہ اتنی دیر سے کاٹھ کے کسی الو کی طرح خاموش بیٹھا صرف سنے جا رہا تھا۔ اس نے اپنے ذہن میں آنے والے سوالات کا سلسلہ چھیڑ دیا جو زیادہ دیر تک نہ چل سکا کیونکہ اسی وقت اول خان کے لئے ایک فون کال آ گئی۔

اس کال میں اہم بات یہ تھی کہ اول خان نے ہیلو کہہ کر اپنا نام بتایا لمحہ بھر کے لئے دوسری طرف کا پیغام سنا اور اگلا کوئی جملہ کہے بغیر فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

"چلو!" اس نے باری باری ہم دونوں کی طرف دیکھتے ہوئے پُرعزم لہجے میں کہا۔

"کہاں؟" ہم دونوں نے تقریباً بیک آواز ہو کر اس سے سوال کیا۔

"میرے آدمی کا فون تھا۔ ہوٹل سے کچھ دور ایک لینڈ روور ہمارا انتظار کر رہی ہے۔"

ہمارے پاس کوئی قابلِ ذکر سامان نہ تھا۔ سلطان شاہ ایک سفری تھیلے کے علاوہ کچھ لایا تھا اس لئے ہم تینوں فوراً ہی اپنے کمرے سے نکل آئے۔ اول خان نے اپنے کمرے سے ریسیور اٹھائی۔ نیچے پہنچ کر ہوٹل کا بل ادا کیا اور باہر نکل کر ہم اطمینان کی سیر ای میں ایک طرف چل دیئے۔

تن کئے ہوئے دونوں ایر بیگ میں نے اسی طرح سلطان شاہ کے سفری تھیلے میں ڈال دیئے تھے۔

ہوٹل سے کچھ دور چل کر ہم اپنی داہنی طرف مڑے تو ہیں فٹ پاتھ کے سہارے ایک سیاہ لینڈ روور کھڑی ہوئی نظر آ گئی جس پر نوابشاہ کی نمبر پلیٹ موجود تھی۔

نمبر پلیٹ دیکھ کر میں ایس ٹی ایف کے منصوبہ سازوں کی بیدار مغزی کی داد دیئے بغیر نہ رہ سکا۔ سکھر جیسے شہر میں کراچی یا کسی اور بڑے شہر کی نمبر پلیٹ والی گاڑی ہر ایک کی نگاہوں کا ہدف بن سکتی تھی لیکن نوابشاہ کی نمبر پلیٹ کو بہتیرے لوگ یوں ہی نظر انداز کر سکتے تھے۔

اس لمحے میرے ذہن میں ایک عجیب سا خیال آیا کہ ہم لوگوں ... ہر درجے کی اعلیٰ ذہنی صلاحیتیں موجود ہیں لیکن عام حالات میں اپنے فرائضِ منصبی کی انجام دہی میں ان صلاحیتوں سے کام لینا ہم جرم کے درجے میں شمار کرنے لگے ہیں۔ جو شخص پوری تن دہی سے اپنا کام سرانجام دے رہا ہو اس پر بلا تکلف حکومت یا اپنے افسر یا اپنے مالک کا خوشامدی اور چمچہ ہونے کا الزام لگا دیتے

ہیں۔ اس عمومی رویئے نے لوگوں میں اپنے فرائض سے لاتعلق رہنے کا موذی مرض پیدا کر دیا ہے۔ ہاں! حالات سنگین ہوں ارادہ مضبوط ہو کام کے حوالے سے اپنی قوتی شناخت کا پورا یقین ہو! جزا اور سزا کا اختیار رکھنے والا افسر یا مالک براہِ راست نگرانی کر رہا ہو تو ہماری ان ہی زنگ خوردہ صلاحیتوں کو ناگاہ میں چار چاند لگ جاتے ہیں اور ہم سے پے در پے ایسے معجزے سرزد ہونے لگتے ہیں کہ دوبارہ معمول طاری ہونے پر ہم خود اپنی غیر معمولی کارکردگی پر حیران رہ جاتے ہیں۔ بعض لوگ اسے اداروں اور تنظیموں کے انفرادی مزاج کا نتیجہ قرار دیتے ہیں لیکن میری دانست میں یہ انفرادی رویئے ہوتے ہیں جو رفتہ رفتہ اداروں اور تنظیموں کی پہچان بن جاتے ہیں۔

راولپنڈی کا مری روڈ اور اسلام آباد ہائی وے صوبہ پنجاب اور مرکز کا سنگم ہے۔ اس چوراہے پر ٹریفک سگنل کے ایک طرف پنجاب کی ٹریفک پولیس ہوتی ہے جس کے سامنے بسوں اور ویگنوں کا عملہ کھلے ہوئے دروازوں سے باہر جھول جھول کر غلطے دکھاتا ہے۔ مسافروں کو پکارتا ہے۔ موقع ہو تو کسی پر آوازے بھی کس لیتا ہے لیکن سگنل پر داہنی طرف مڑنے سے پہلے وہی عملہ دروازے بند کر کے یوں اندر دبک جاتا ہے جیسے اس سے زیادہ قانون پرور مخلوق روئے زمین پر کوئی اور نہ ہو کیونکہ اس طرف اس کا سامنا اسلام آباد کی چاق و چوبند پولیس سے ہوتا ہے۔ یہ سپاہی بس سے ایک دوسرے سے تقریباً پشت لگا کر ڈیوٹی دینے والے سپاہیوں میں سے کسی نے دوسرے کا اثر نہیں لیا۔ ہر فریق بڑی استقامت کے ساتھ اپنی روایات پر ڈٹا ہوا ہے اور باہر سے آنے والے حیران ہوتے ہیں کہ ایک موڑ گھومتے ہی پبلک ٹرانسپورٹ کو کنڈکٹ کرنے والی مخلوق میں اچانک کون سی تبدیلی پیدا ہوتی ہے جو وہ یکسر تبدیل ہو جاتے ہیں۔

اس کا سبب بہت واضح ہے۔ مری روڈ والے سپاہی کو معلوم ہے کہ اس کی قضا و قدر کے مالکان لاہور میں بیٹھے ہیں۔ وہ راولپنڈی آتے ہیں تو سائرن بجاتی ہوئی گاڑیوں کے جلو میں سفر کرتے ہیں تاکہ ہر ایک کو چند ثانیوں کے لئے چاق و چوبند ہونے کا موقع مل جائے لیکن اسلام آباد ہائی وے کے سپاہی ہر وقت لرزاں و ترساں رہتے ہیں کہ نجانے کب کس سادہ سی گاڑی میں کون سا قدآور شخص اس شاہراہ پر آ نکلے اور ان کی کسی کوتاہی پر وہیں کھڑے کھڑے ان کو وردی سے اتار کر روزگار سے محروم کر دے۔ دونوں طرف کے سپاہی پاکستانی ہیں لیکن جواب طلبی کا خوف ان کے رویئے میں زمین اور آسمان کا فرق برقرار رکھتا ہے۔ مری روڈ اور اسلام آباد ہائی وے کا یہ چوراہا ہماری قومی منافقت، کام چوری اور خود غرضی کا بے مثال شاہکار ہے۔ لیکن یہاں سے گزرنے والے زعما اور قائدین نے کبھی اس تضاد میں جھانکنے کی زحمت نہیں کی۔ اور وہ زحمت بھی کیوں کریں۔ ان پر مری روڈ والے سپاہی کی مثال صادق آتی ہے۔ ان زعما اور قائدین کو بھی طلبی

معلوم ہے کہ انھوں نے انھیں ووٹ دینے والے "انھیں گدی پر بٹھا کر پانچ برس کے لئے اپنے گھروں میں جا سوئے ہیں۔ انھیں تم روز گار سے ہٹ کر نہ اپنے لواحقوں سے جواب طلبی کی فرصت ہے اور نہ احتساب کا احساس۔ تو پھر ان کے رونے کا رونا کیوں کیا جائے؟

ان پُر گرگوں حالات میں الیس بی ایف کا وہ افسر یا شاہد کلارک میری نظروں میں عزت افزائی کا مستحق تھا جو ہر کام روٹین میں سر انجام دینے کے بجائے اپنی آنکھیں کھلی رکھنے کا عادی تھا۔

سیاہ لینڈ روور میں صرف ڈرائیور موجود تھا۔ اول خان لمبے لمبے ڈگ بھرتا ہوا ہمیں پیچھے چھوڑ کر اس کے قریب چلا گیا۔ ان دونوں میں باہمی شناخت کے لئے شاید پاس ورڈز کا تبادلہ ہوا اور ڈرائیور نے پھرتی کے ساتھ نیچے آ کر عقبی نشست کا دروازہ کھول دیا۔ اس اثنا میں ہم دونوں بھی وہاں پہنچ چکے تھے۔ اول خان نے احترام کے ساتھ پہلے ہمیں سوار کرایا پھر ہمارے ساتھ ہی اگلی نشست پر آ بیٹھا اور لینڈ روور غراتی ہوئی شب رفتاری کے ساتھ اپنی نامعلوم منزل کی طرف روانہ ہو گئی۔

اس وقت سورج غروب ہو چکا تھا۔ فضا میں گھور اندھیرے کی چادر تیزی سے پھیلتی جا رہی تھی۔ جشن بازار روشنیوں کی ضرورت پیش آنے سے پہلے بند ہو چکے تھے۔ ہوٹلوں اور پان کی دکانوں پر روشنیاں جل اٹھی تھیں لیکن شہر میں زندگی کی حقیقی رونق مفقود تھی جیسے سردار رجب علی کا آسیب پوری بے رحمی سے نگل گیا تھا۔

"اب ہم کہاں جا رہے ہیں؟" سلطان شاہد نے اول خان سے پوچھا۔

"تشریف رکھیں کہیں نہ کہیں تو پہنچ ہی جائیں گے۔" اول خان نے مبہم سا جواب دیا۔

اسی لمحے سلطان شاہد کے سفری تھیلے سے ہلکی ہلکی آوازیں برآمد ہونے لگیں جیسے کسی چوہے دانی میں پھنسا ہوا چوہا ہولے ہولے کرلا رہا ہو۔

وہ دونوں ہی اس اشارے کا مفہوم نہ سمجھ سکے لیکن میں نے پھرتی کے ساتھ سلطان شاہد کے سفری تھیلے میں ہاتھ ڈال کر وہ ایئرفیس باہر نکال لیا جس میں ہلکی سی گھڑگھڑاہٹ کا احساس ہو رہا تھا۔
آواز کو کنٹرول کرنے والی ناب گھماتے ہی وہ چوں چوں کی آواز واضح انسانی غراہٹ میں تبدیل ہو گئی۔

"غلام رسول کالنگ فار سائیں سرکار۔ اوور!" وہ بھاری سوالیہ آواز وقفے وقفے سے ایک ہی پیغام نشر کئے جا رہی تھی جسے سن کر بے اختیار میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں۔
میرے لئے سائیں سرکار کا نام نیا تھا اور نہ غلام رسول کا۔ غلام رسول ایک بہت نامور اور کامیاب سیاستدان تھا۔ اس کا نام سنتے ہی مجھے انسپکٹر علی اسد یاد آ گیا جس نے اسی پر حسن نگار والے بعض سیاستدانوں کے ملوث ہونے کی بات مکمل کر لی تھی۔
تیسری بار وہ غراہٹ مدہم ہونے ہی ایئرفیس پر ملا سرکار کی تکرار۔

آواز ابھری۔ "ہاں سائیں! ابھی حاضر ہوں کیا خیر ہے؟ اوور۔"

"سائیں! میں خود اس سے ملا ہوں۔ اس کا مغز پھرا ہوا ہے۔ وہ کہتا ہے کہ اسے پہلے اپنی بیوی کی رہائی چاہئے۔ اس کے بعد ہی کوئی بات ہو سکے گی۔ اوور!" غلام رسول کی نواز شافی دی۔

"لیکن میرے ہاتھ صاف ہیں۔ میرے فرشتوں کو بھی لیلیٰ دتی کے بارے میں کچھ معلوم نہیں ہے۔ یہ کسی تیسرے کی ذری کا حرامی پن ہے۔ اسے سمجھاؤ کہ وہ مجھ سے کیوں بھڑکا ہوا ہے؟ اوور!" ملا سرکار کی آواز سے رونا اک بے بسی ٹپک رہی تھی۔ ان دونوں کی گفتگو سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس بارے میں ان کے درمیان پہلے بھی بات ہو چکی تھی۔

"وہ بالکل چریا ہو گیا ہے۔ میں خود اس کے جنون سے پریشان ہوں۔ وہ بولتا ہے کہ راکٹ برسا کر پورے سکھر کو کھنڈر بنا دے گا۔ میرا تو سارا کنبہ یہاں رہتا ہے۔ میں سب کو لے کر کہاں جاؤں؟ تم تو بہت پہنچے ہوئے ہو۔ پتا چلاؤ کہ اس کی بیوی کو کس نے اٹھایا ہے؟ اوور!" غلام رسول بھی بہت پریشان تھا۔

"سب پتا چل جائے گا لیکن اس کے لئے وقت درکار ہے اور وہ وقت دینے کے لئے تیار نہیں ہے۔ اپنی بیوی کے لئے پاگل ہو کر وہ میرا سارا کھیل تباہ کر رہا ہے۔ اسے کچھ پتا نہیں کہ وہ کیا کھیل کھیل رہا ہے۔ اس کے ساتھی حامی پولیس اور رینجرز کی فائرنگ سے مارے گئے ہیں۔ باقی قومی فوج نے پکڑ لئے۔ جو باقی رہ گئے ہیں وہ پناہ گاہوں کی تلاش میں بھٹک رہے ہیں۔ پوری تیاری کے بغیر ٹکر لینے کا یہی انجام ہوتا تھا۔ پولیس کو بھی ان لوگوں کے خلاف پوری قوت سے کارروائی کرنے کا بہانہ مل گیا ہے۔ میری عقل کام نہیں کر رہی کہ اب کیا ہو گا؟ اسے ہوش نہیں آیا تو بہت برا ہو گا۔ وہ تمہارا ہاری رہ چکا ہے۔ اب بھی تمہارے دسترخوان کا نمک کھاتا رہتا ہے۔ اسے ایک مرتبہ پھر سمجھاؤ کہ وہ تباہی کے راستے پر چل پڑا ہے۔ اپنے ساتھ ہم سب کو بھی لے ڈوبے گا۔ اوور!"

سلطان شاہد نے کچھ بولنا چاہا تھا کہ اول خان نے سختی سے شٹکار کر اسے خاموش کرا دیا۔

"بولنے دو اول خان!" میں نے ہیجان آمیز لہجے میں کہا "یہ کرسٹ کنٹرولڈ ایئرفیس ہے۔ اس کا ٹرانسمیٹر بٹن دبائے بغیر ہماری آواز ان تک نہیں پہنچ سکے گی۔"
لیکن ان دونوں میں سے کوئی نہیں بولا۔

ایئرفیس پر غلام رسول جیسا بارسوخ آدمی گھٹیا لہجے میں گڑگڑایا تھا "سائیں! میں اپنی پوری کوشش کر چکا ہوں۔ تم یقین نہیں کرو گے کہ میں نے اپنی پگڑی اس کے قدموں میں ڈال دی تھی لیکن اس کمینے کے دماغ پر لیلیٰ دتی کا بھوت سوار ہے۔ وہ اکیلا تم سے اور حکومت سے ٹکر لینے پر تلا ہوا ہے۔ اوور!"

فضا میں پر طویل سکوت چھا گیا۔ وہ لمحے اتنے طویل ہو گئے کہ مجھے شبہ ہوا کہ کہیں اس نازک موڑ پر ہمارا ایئرفیس ہی جواب نہ دے گیا

ہو لیکن اس پر مٹی کی سرخ روشنی بدستور جل رہی تھی جس کا مطلب تھا کہ ایریئس کام کر رہا تھا۔ ملا سرکار شاید اپنی شیطانی کھوپڑی سے کچھ سوچ رہا تھا۔

"ٹھیک ہے!" ایک گہرے سانس کے ساتھ آخر کار ملا سرکار کی سفاکانہ آواز ابھری۔ "تم اسے آج رات بارہ بجے سار حویلا بلاؤ۔ اسے پیغام بھجوا دو کہ "کیا سرکار اتنا مفلس نہیں ہے کہ اسے عورتوں کو اٹھا کر ایک کروڑ کا تاوان لینے کی ضرورت پڑے۔ آئے۔ وہ آئے اور کچھ دیے بغیر لیلی رتی کو واپس لے جائے اوور!"

"لیکن سائیں!" غلام رسول کی آواز تحیر زدہ تھی "ابھی تو تم کہہ رہے تھے کہ تمہارے ہاتھ صاف ہیں اور تمہیں لیلی رتی کے بارے میں کچھ بھی معلوم نہیں ہے؟ اوور!"

"میں اب بھی اپنے اس بیان پر قائم ہوں۔ اوور!" ملا سرکار کی مکارانہ آواز ابھری۔

"یعنی۔ یعنی تم چاہتے ہو کہ میں اسے دھوکے سے سار حویلہ بلاؤں؟" غلام رسول کی آواز سے بے اختیاری حیرت تھی جس میں خوف بھی جھلک رہا تھا "وہ بہت ظالم ہے سائیں! اسے میری بدنیتی کا شبہ بھی ہو گیا تو وہ چن چن کر میری ساری آل اولاد کا نام و نشان مٹا دے گا۔ نہیں سائیں! ایسا نہ کرو! اوور!"

"یہ کرنا پڑے گا سائیں غلام رسول!" ملا سرکار کا لہجہ بے حد سرد اور سفاکانہ تھا۔ "وہ تمہیں اس پر مجبور کر رہا ہے۔ بالتو کتا اگر پاگل ہو جائے تو کمینی محبت کے باوجود اسے اپنے ہاتھوں سے گولی مارنی پڑ جاتی ہے۔ تم اسے دھوکے سے بلاؤ کیونکہ وہ سیدھی طرح مجھ سے ملنے پر آمادہ نہیں ہے۔ میں پیار اور محبت کے ساتھ اس سے حجت تمام کروں گا۔ اگر وہ راہ راست پر نہ آیا تو پھر بھی سار حویلہ سے نہیں نکل سکے گا۔ میں اس کی لاش کو وہیں آگ لگواؤں گا۔ اس جیسے چھوٹے اور حقیر کیڑے ہماری اور تمہاری راہ نہیں کاٹ سکتے ہیں۔ اوور!"

"نہیں سائیں، میرے بیوی بچے تمہارے غلام، لیکن یہ کام مجھ سے نہیں ہو سکے گا۔ سردار رجب علی اکیلا نہیں ہے۔ اس کے بیسیوں جاں نثار ساتھی ہیں اور سب کے سب خونخوار درندے ہیں۔ رجب علی کو تم نے مار بھی دیا تو وہ لوگ میری آل اولاد کے لہو کے پیاسے ہو جائیں گے۔ اوور!" وہ تقریباً رو دینے والی آواز میں بولا تھا۔

"رجب علی مر گیا تو اس کے ساتھی خوف زدہ چوہوں کی طرح اپنے بلوں میں گھس جائیں گے۔" ملا سرکار کی آواز خوفناک ہو گئی۔ "نالی کے ان حقیر کیڑوں کے خوف سے تم میرا حکم نہیں ٹال سکتے۔ اوور!"

"مجھے معاف رکھو! سمجھو کہ تم نے اس بارے میں مجھ سے بات ہی نہیں کی تھی۔ میں ہمیشہ تمہارا تابعدار رہا ہوں لیکن آج میں تمہارے حکم کا بوجھ نہیں اٹھا سکتا۔ یہ کام تم کسی اور سے لے لو۔ اوور!" ہچکیوں اور سسکیوں کے درمیان غلام رسول نے کسی ملکی

ہوئی راکھ کی طرح اپنی بات مکمل کی۔

"تم بھول رہے ہو غلام رسول کہ تمہارا سائیں سرکار اپنی زبان سے نکلے ہوئے الفاظ واپس لینے کا عادی نہیں ہے۔" ملا سرکار کی سفاکانہ آواز میں غصے کی تلخی گھل گئی۔ اس نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا "آج رات بارہ بجے تمہیں ہر قیمت پر رجب علی کو سار حویلہ لانا ہے اور بس۔ اس سے آگے میں تمہاری زبان سے ایک لفظ بھی نہیں سننا چاہتا۔ یہ کام صرف اور صرف تم کرو گے۔ اوور!"

ملا سرکار نے بات ایک نازک موڑ پر پہنچا دی تھی جہاں غلام رسول کے لئے اقرار یا انکار کے سوا کوئی تیسرا راستہ باقی نہیں بچا تھا۔ وہ ملا سرکار کے تحکمانہ طرز تکلم پر ایک دم بھڑک اٹھا۔ "تم مجھے دھونس نہیں دے سکتے۔ میں تمہاری عزت ضرور کرتا ہوں لیکن تمہارا دیا نہیں کھاتا۔ میری مرضی کے خلاف تم مجھے کسی کام پر مجبور نہیں کر سکتے۔ کان کھول کر سن لو کہ رجب علی کے معاملے میں میں تمہارے ساتھ نہیں ہوں۔ اوور!"

"ایک بار پھر سوچ لو غلام رسول!" ملا سرکار کی خبردار کرتی آواز سنائی دی "تم اچھی طرح جانتے ہو کہ میں اپنا تھوکا ہوا کبھی نہیں چاٹتا۔ یہ کام ہر حال میں تم ہی کو کرنا ہوگا۔ اوور!"

"نہیں کروں گا۔ نہیں کروں گا۔" ملا سرکار کی تحکمانہ تکرار پر غلام رسول کے اعصاب جواب دے گئے اور اس نے نیم ہذیانی انداز میں چیخنا شروع کر دیا۔ "میں تمہارے باپ کا نوکر نہیں ہوں۔ میری مدد اور میرے مراسم کے سہارے آج تم سائیں سرکار بنے پھرتے ہو ورنہ تم ایک مسجد کے ملا سے زیادہ کچھ بھی نہیں تھے۔ یہ نہ بھولو کہ میں نے آج تمہاری طرف اشارہ کر دیا تو تم تاکر رہتے جاؤ گے یا کسی جیل میں سڑا دیے جاؤ گے۔ اب میرے منہ لگنے کی کوشش نہ کرو اور رجب علی سے آگے کی کوئی اور بات کرو۔ اوور!"

"مجھے معلوم تھا غلام رسول کہ سانپ کا بچہ سپولیا ہی ہوتا ہے۔" ملا سرکار کی آواز کسی بپھرے ہوئے سانپ کی غضبناک پھنکار سے مشابہ ہو گئی۔ "شاید تم سرحد پار واقع ان زمینی اڈوں کو بھول گئے جہاں تم نے اپنے لڑکیوں سے ملاقاتیں کی تھیں جنہوں نے میری مدد اور اپنی نیت مکمل کی تھی۔ اوور!"

"بکواس بند کرو۔" غلام رسول کی غضبناک آواز میں نادیدہ انجام کی دہشت سمٹ آئی۔ "مجھے نہیں معلوم کہ تم کیا کہہ رہے ہو۔ میرے اس خفیہ سفر کا کہیں کوئی ریکارڈ نہیں ہے۔ اس کمزور حوالے سے تم مجھے بلیک میل نہیں کر سکتے۔ میں نے اپنی زندگی کی کتاب سے وہ ورق پھاڑ دیے ہیں۔ اوور!"

"وہ اوراق میں نے اپنی کتاب میں سجا لئے ہیں۔" ملا سرکار کی زہریلی آواز ابھری۔ ان دونوں کی گفتگو بہت بھیانک اور سنسنی خیز تھی۔ میں نے کرائے سے دونوں اور بس کسی موہوم سے سراغ کی امید پر ٹکرائے تھے۔

میرے رہم و گمان میں بھی نہیں تھی کہ اب یہ میں وطن دشمن غداروں کی ایسی ہولناک گفتگو سننے میں کامیاب ہو سکوں گا جس کا ضروری میرے لئے سوہان روح تھا لیکن میں دم بخود وہ سب سن رہا تھا۔ ذہن کی گتھیوں میں الجھ کر رہ دونوں ہی ایک دوسرے کے کردار کے بخئے ادھیڑ رہے تھے میری نگاہوں میں ملا سرکار تو خیر غیر ملکی ایجنٹ تھا ہی لیکن میں اس موذی کے اصل روپ پر صدمے کا شکار ہو گیا تھا جو معزز اور قوم لیڈر ہونے ہوئے بھی اس ملک کی اینٹ سے اینٹ بجا رہا تھا جس کے طفیل اسے عزت و اعزاز سے نوازا گیا تھا۔

"تمہارا خاندان سیاہی ہے غلام رسول! ان اوراق کی وجہ سے صرف تم ہی نہیں" تمہاری آنے والی نسلیں بھی میرے ہم وطنوں کے ہاتھوں بلیک میل ہوتی رہیں گی۔ میں یہاں گھاس کھودنے نہیں آیا تھا۔ تمہاری مٹی کی جڑوں میں میں نے ایسے ایسے زہریلے پودے لگائے ہیں جو ایک دن خاردار درخت بن جائیں گے جو اپنی مٹی کے لئے بے فیض ہوں گے لیکن ان کے سائے سے ہم لوگ فیض یاب ہوں گے شاید تمہیں یاد نہیں کہ تھر کے تپتے ہوئے صحرا میں وہ دونوں تقریبات کیسے تمہارے نظے 'سورج کی جلتی ہوئی کرنوں کے سائے میں منعقد کی گئی تھیں۔ تم نے تصویریں نہ بنانے کی ہدایت کی تھی۔ تم سرحد پار سے آئے ہوئے 'ہمارے تحجب مہمان تھے اس لئے بظاہر ہم نے تمہاری بات مان لی تھی مگر ہم جوہر شناس ہیں۔ ہم نے تمہاری قدر و قیمت بھانپ لی تھی اس لئے ٹیلی اسکوپک لینسوں کی مدد سے ہم نے تمہاری ساڑھے سات گھنٹے کی مصروفیات کی ویڈیو فلمیں بنالی تھیں۔ ان تینوں کیسٹوں کی ایک نقل ہمارے ہیڈ کوارٹر میں محفوظ ہے' دوسری جیسلمیر کے اڈے پر' تیسری شاہ پور کے نزدیکی کیمپ کی خفیہ لائبریری میں اور چوتھی میرے پاس ہے۔ اب بتاؤ کہ تم رجب علی کی دہائی سے ڈرتے ہو یا میری طاقت کو ساشٹ سلام کرو گے؟ اوور!"

ایک مرتبہ پھر طویل وقفہ آگیا جس کے بعد غلام رسول کی زندگی میں ہوئی اور شکست خوردہ آواز ابھری "مجھے تفصیل سے بتاؤ کہ تم کیا چاہتے ہو؟ میں پوری تیل تجتی سے تمہارا ساتھ دوں گا۔ اوور!"

"تو شودروں کے ہیجڑوں اور چماروں سے بھی بدتر ہے جو تھوڑی دیر کے لئے بھی اپنی بہرہ سرائی پر قائم نہیں رہ سکتا۔" ملا سرکار کی آواز سے اس قدر خشونت ٹپک رہی تھی جیسے وہ سامنے ہوتا تو اپنے ہاتھوں سے غلام رسول کا چہرہ ادھیڑ کر اس کی آنکھیں نکال لیتا۔

"کان کھول کر سن لے کہ مجھے اپنے دیوی دیوتاؤں کی آشیرباد حاصل ہے۔ یہ راج سنگھاسن اکھنڈ بھارت کا تھا اور اکھنڈ بھارت جنم کر رہے گا۔ تو اس کے سیوکوں کا کچھ نہیں بگاڑ سکتا۔ اگر تو نے میرے خلاف رجب علی سے گٹھ جوڑ کرنے کی کوئی بھی کوشش کی تو کل صبح ہی میرے چیلے تیری قلم کے تینوں کیسٹ فورتی اخبار میں

رالوں کو پہنچادیں گے۔ پھر تیرا جو حشر ہوگا وہ تو خود سمجھ سکتا ہے۔ اوور!"

"نہیں سرکار" ایسا نہیں ہوگا۔ میری زندگی کی سب سے بڑی غلطی یہ تھی کہ میں نے تم پر اعتماد کیا اور تم نے میرے اس اعتماد کو فریب دے کر میرے خلاف مواد اکٹھا کر لیا۔ یہ تو ماننے کی بات ہے کہ تم بازی جیت گئے ہو۔ اب وہی ہوگا جو تم چاہو گے میں کل دلی کی واپسی کا سامان سمیٹا رکھ کر آج رات کے بارہ بجے" سردار رجب علی کو سارا حویلیہ بلا لیتا ہوں۔ اس سے آگے میری کوئی ذمے داری نہیں ہوگی۔ اوور!"

"تیرے داری ہوگی یا نہیں ہوگی' یہ میں تجھے سارا حویلیہ ہی میں بتاؤں گا۔" ملا سرکار اس کے ساتھ مسلسل تضحیک آمیز لہجے اور انداز میں بات کر رہا تھا۔ "تو میرا اکلوتا ذریعہ نہیں تھا۔ ہر طرف میرے ملاقاتی موجود ہیں۔ خود رجب علی کل تک میرے پیچھے پر اپنا خون بہانے کو تیار رہتا تھا لیکن میں نے اپنی گردن کسی کے ہاتھ میں نہیں دی تھی۔ تو اکیلا ذریعہ ہے جسے میں نے اپنا اہم ترین ٹرانسمیٹر دیا ہوا تھا اور اس کی وجہ سے تجھے اب تک یہ اعزاز حاصل رہا ہے کہ دن یا رات میں تو جب چاہے" سائیں سرکار سے رابطہ کر سکتا ہے لیکن اب میں یہ رعایت واپس لے لوں گا۔ رات کو سارا حویلیہ میں میں یہ ٹرانسمیٹر واپس لے لوں گا۔ اوور!"

"تم نے میرے ساتھ بہت ظلم کیا ہے۔ اس وقت تمہاری باتیں سن کر میں اندر سے بالکل ٹوٹ پھوٹ کر رہ گیا ہوں۔ مجھ میں تمہارے مقابلے کی تاب نہیں رہی ہے۔ اس وقت تم میرے ساتھ جو سلوک چاہو" کر سکتے ہو۔ میں زندگی بھر تمہاری وفاداری اور غلامی کا عہد کرتا ہوں لیکن خدا کے واسطے مجھے وہ تمام کیسٹ لوٹا دو جو تم نے میرے جیسلمیر اور شاہ پور کے خفیہ دورے کے موقع پر بنائے تھے۔ میں نہیں چاہتا کہ میری بے اعتدالیوں کی وجہ سے میری آنے والی نسلیں اس سرزمین پر سر جھکا کر مجرموں کی طرح چلیں۔ اوور!"

"غلطی اور بے اعتدالی جب تک انسان کے من میں رہتی ہے اس کی اپنی امانت ہوتی ہے۔ کسی کو اس کے بارے میں کچھ پتا نہیں چلتا لیکن جب وہ سرزد ہو جاتی ہے تو تاریخ کا ایک حصہ بن جاتی ہے۔ یہ پنسل سے لکھی ہوئی تحریریں نہیں ہوتیں" جنہیں آسانی سے مٹایا جا سکے تو آنے والے ایسے وقت کے بارے میں سوچ رہا ہے جب تیری یہ رسوائی قائم رہے گی مگر میری آنکھوں میں اکھنڈ بھارت کے خواب بسے ہوئے ہیں۔ اکھنڈ بھارت بن گیا تو تیرے کرتوت تیرے کارنامے بن جائیں گے اور تیری آنے والی نسلیں ان کارناموں پر فخر کریں گی۔ ہو سکتا ہے کہ ان کے سینوں پر اکھنڈ بھارت کے بڑے بڑے نوبی اعزاز سجا دیئے جائیں۔ اس لئے اب تو ان فضولوں کو بھول جا۔ تیرے مقدر میں جو کچھ لکھ دیا گیا تھا وہ تو نے اپنی زبان کی تیزی سے خود پورا کر لیا۔ کیسٹ پہلے بھی تھے اور اب بھی میرے پاس ہیں۔ تو مجھ سے بدکلامی نہ کرتا تو بے خبری میں سکھ کے ساتھ اپنے دن پورے کر لیتا لیکن اب تو جب تک

زندہ رہے گا' جاننے کے عذاب میں مبتلا رہے گا۔ یہ میری طرف سے تمہاری گستاخیوں کی سزا ہے اور تو جانتا ہے کہ میں اپنا تھوکا ہوا کبھی بھی نہیں چاٹتا۔ اوور اینڈ آل۔"

ٹرانسمیٹر خاموش ہو گیا۔ لینڈ روور میں چھائی ہوئی تاریکی بھیانک سناٹے میں ڈوب گئی۔

نہ جانے کتنی دیر تک ہم تینوں سکتے کے عالم میں دم بخود بیٹھے رہے پھر میں چونکا تو مجھے احساس ہوا کہ لینڈ روور ساکت تھی اور اس کا انجن بھی بند تھا۔

ہم تینوں ملا سرکار اور غلام رسول کی گفتگو سننے میں اتنے زیادہ منہمک رہے کہ ہمیں پتا ہی نہیں چل سکا کہ گاڑی اپنا سفر مکمل کر کے کسی تاریک ویرانے میں رک چکی تھی اور اس کا ڈرائیور اپنی نشست سے اتر کر نیچے' کچھ فاصلے پر چہل قدمی کر کے وقت گزار رہا تھا۔

ہم تینوں ایک دوسرے سے کچھ کہے بغیر تیزی کے ساتھ نیچے اتر آئے۔

ہمیں اترتا ہوا دیکھ کر ڈرائیور سرعت سے ہماری طرف آیا اور اس نے ہمارے ہاتھوں سے سامان کے دونوں تھیلے لے لئے جن میں ملا سرکار کے دو ٹرانسمیٹر اور دو پستولوں کے علاوہ کوئی قابل ذکر چیز نہیں تھی۔

"تم ٹرانسمیٹر پر ہونے والی گفتگو سن رہے تھے؟" اول خان نے اس سے پوچھا۔

"سن ضرور رہا تھا لیکن مجھے کچھ یاد نہیں رہا۔ میری توجہ راستے پر مرکوز تھی۔"

"شاباش! میں تمہیں یہی بتانا چاہ رہا تھا۔ ان معاملات کا تعلق ملکی سلامتی کے اہم ترین امور سے ہے۔ اپنے کسی چھوٹے یا بڑے کے سامنے تم بھول کر بھی ان باتوں کا ذکر نہیں کرو گے۔"

"میں جانتا ہوں' سر!" اس کا لہجہ پُرعزم اور مضبوط تھا۔

اس دوران میں میں نے دیکھا کہ وہ مقام تاریک ضرور تھا لیکن بالکل ہی ویران نہیں تھا۔

ہماری لینڈ روور ایک نیم پختہ راستے کے اختتام پر رکی تھی۔ اس سے آگے نرم جھاڑیوں اور خودرو گھاس سے بھرا ہوا قطعۂ زمین تھا۔ زمین کے اختتام پر نقل و حرکت کے پُراسرار آثار پائے جا رہے تھے اور وہیں تاروں کی چھاؤں میں دریا کا پانی جھلملا رہا تھا۔

ہم' ڈرائیور کی رہنمائی میں ایک چکر کاٹ کر آگے بڑھے تو پتا چلا کہ وہ ایک دریائی گھاٹ تھا جہاں اندھیرے میں دو افراد ایک موٹر بوٹ کے ساتھ ہمارے منتظر تھے۔

"اباسین کے مہمان آ گئے ہیں!" ان دونوں کی چمکتی ہوئی' استفسار طلب نگاہوں کے جواب میں ڈرائیور نے ان کو ہماری پوزیشن سے آگاہ کیا اور ان دونوں کے ہاتھ احتراماً پیشانیوں تک اٹھتے چلے گئے۔

اول خان مجھے پہلے ہی بتا چکا تھا کہ تحقیقی موٹر بوٹ کا سرکاری نام اباسین تھا۔

وہاں موجود دونوں افراد تنومند اور مستعد تھے۔ ان کے جسموں پر صرف سفید بنیان اور خاکی نیکر موجود تھا۔ ان کی تمام حرکات و سکنات میں خالص فوجی انداز جھلک رہا تھا۔

اس مقام پر دریا کا کنارا اچانک قدرے گہرا تھا اس لئے کشتیاں وغیرہ لگانے کے لئے خشکی پر ایک چوبی پلیٹ فارم بنا ہوا تھا جس کے ذریعے ہم یکے بعد دیگرے بغیر کیبن والی موٹر بوٹ میں اتر کر پلاسٹک کی بنچوں پر بیٹھ گئے۔ ڈرائیور ہمیں ان دونوں کے حوالے کر کے واپس لوٹ چکا تھا اور لینڈ روور کے انجن کی آواز تیزی کے ساتھ دور ہوتی جا رہی تھی۔ اس کی تیز روشنیاں تاریکی میں دور دور تک پھیل رہی تھیں۔

ہمارے سوار ہونے کے بعد ایک شخص نے موٹر بوٹ پر آ کر وہیل سنبھال لیا۔ دوسرے نے پلیٹ فارم پر بندھا ہوا موٹا رسا کھول کر بوٹ کے مختصر عرشے پر پھینکا اور خود بھی وہیں آ کودا۔ انجن اسٹارٹ ہوا اور موٹر بوٹ دریا کے رواں پانی میں گھوم کر آہستہ آہستہ ایک طرف چل پڑی۔

وہ غالباً کوئی دریائی کھاڑی تھی جہاں تیز دریائی بہاؤ سے بچا کر گھاٹ بنایا گیا تھا کیونکہ اس کے پیچ و خم سے نکلتے ہی ہمیں نہایت دلفریب منظر نظر آنے لگا۔

ہمارے سفر کی سمت میں کم از کم تین منزلوں پر مشتمل ایک دریائی جہاز تیرتا ہوا نظر آیا۔ اس کی خوابناک روشنیوں کی ترتیب سے اندازہ ہو رہا تھا کہ جہاز پر عرشے سے اوپر بھی کم از کم دو منزلوں پر کیبن بنے ہوئے تھے۔ خاکی نیکروں والوں نے بتایا کہ وہی... اباسین تھا جو ایک مقام پر لنگر انداز تھا۔

میرے ذہن میں موٹر بوٹ کا روایتی تصور کسی بھی انجن سے چلنے والی کشتی سے آگے نہیں بڑھ سکا تھا حالانکہ مغربی ممالک میں ہم کافی دنوں تک ٹی وی والوں کی جہازنما کین بوٹ پر بھی قابض رہے تھے۔ مجھے محسوس ہوا کہ اباسین کے لئے صرف موٹر بوٹ کہنا ناکافی تھا۔ شاید اسی لئے انسپکٹر علی اسد اسے بار بار دریائی جہاز کہہ رہا تھا۔

اباسین سے آگے' بائیں طرف سادھو بیلہ کا دریائی جزیرہ جھلملا رہا تھا۔ اندھیرا پھیل جانے کی وجہ سے جزیرے پر روشنیوں کا سیلاب سا آیا ہوا تھا۔ دریا کے تیز بہاؤ میں ناچنے والے' روشنیوں کے انعکاس سے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے کوئی بہت بڑا جہاز اپنے بے شمار مسافروں سمیت پانی پر تیر رہا ہو۔ اس سے اور آگے الٹی کمان کے ساتھ موٹے موٹے تاروں سے معلق ایوب برج اور اس پر رواں ٹریفک کی خوابناک روشنیاں نظر آ رہی تھیں۔ ایوب برج کے پس منظر میں لینس ڈاؤن پل کا جڑواں ڈھانچہ بھی اندھیرے اور اسی کے دھندلکے میں لپٹا ہوا تھا۔

دریا کے پانی کا بہاؤ تیز تھا اور ہم اس وقت دھارے کی مخالف سمت میں سفر کر رہے تھے اس لئے ہماری موٹر بوٹ کی رفتار قدرے

سمت تھی اور وہ بہاؤ کے مقابلے میں قدرے ترچھے زاویئے سے سفر کر رہی تھی لیکن پھر بھی تقریباً نصف گھنٹے کے سفر کے بعد ہماری بوٹ اباسین کے پہلو سے جا لگی۔

اوپر سے رسّا پھینکا گیا جو عرشے پر باندھ کر بوٹ کو لنگر انداز کر دیا گیا اور ہم تینوں رسوں سے بنی ہوئی سیڑھی سے جھولتے ہوئے اوپر پہنچ گئے۔

وہاں موجود افراد نے غیر فوجی انداز میں سیلوٹ کر کے اول خان کو تعظیم دی اور ان میں سے ایک آدمی آگے آیا جس کے بدن پر خاکی ڈانگری چڑھی ہوئی تھی۔ اس کا نام عرفان تھا اور وہی اباسین کے کپتان کے فرائض انجام دے رہا تھا۔

ہم تینوں کے لئے اباسین کی دوسری منزل پر صاف ستھرے کیبن تیار تھے لیکن اول خان نے آرام کرنے کے بجائے فوراً ہی عرفان کے ساتھ مذاکرات شروع کر دیئے۔

اباسین پر اسپیشل ٹاسک فورس کے چھ افراد پہلے سے موجود تھے۔ بارہ افراد ہلکے اور درمیانی اسلحے کے ساتھ شام کو پہنچ گئے تھے۔ انہی میں سے دو افراد اس کشتی موٹر بوٹ پر مامور کر دیئے گئے تھے جس کے ذریعے ہم کنارے سے اباسین پر لائے گئے تھے۔ متوقع خطرات اور تصادم کے پیش نظر چاروں تحقیقی سائنس دانوں کو واپس کراچی بھیج دیا گیا تھا۔ امن و امان کی بگڑتی ہوئی صورت حال پر وہ خود بھی خائف تھے اس لئے اباسین کو مکمل طور پر اسپیشل ٹاسک فورس کا آپریشن سینٹر بنانے میں عرفان کو کوئی دقت پیش نہیں آئی۔

"سادھو بیلہ کے مکینوں کے معمولات کے بارے میں کیا رپورٹ ہے؟" اول خان نے پوچھا۔

"لوگ سیدھے سادے ہیں۔ سورج غروب ہونے کے بعد جزیرہ آمد و رفت کے لئے عموماً بند کر دیا جاتا ہے۔ ساری سرگرمیاں دن کے اجالے میں شروع ہو کر دھندلکے کے وقت ختم ہو جاتی ہیں۔ ہولی، دیوالی اور دوسرے تہواروں کے موقع پر پولیس کی کڑی نگرانی میں آمد و رفت کے معمولات میں ڈھیل دے دی جاتی ہے۔ ان سب کارروائیوں کا واحد مقصد جزیرے کی ہندو آبادی کو تحفظ فراہم کرنا ہے۔"

"لیکن آج کی رات بہت نازک ہے۔ رات کے بارہ بجے تین مقامی اور بین الاقوامی دہشت گرد اس جزیرے پر یکجا ہونے والے ہیں۔ ہمیں ان کو زندہ یا مردہ، ہر حالت میں پکڑنا ہے۔ اس کے ساتھ یہ احتیاط بھی لازمی ہے کہ ہماری کارروائی میں وہاں کی مقامی آبادی کو کوئی گزند نہ پہنچے۔"

"بارہ بجے سادھو بیلہ پر آدھی رات اتر آتی ہے۔ ہمارے لئے یہ وقت بہت مناسب رہے گا۔ اپنی نگراں کشتیاں ہم جزیرے کے چاروں طرف پھیلا رہے ہیں۔ ہمارے آدمی کوئی روشنی استعمال کئے بغیر بھی ہر کنارے کی نگرانی کرتے رہیں گے۔ رات کی تاریکی میں دور تک دیکھنے کے لئے ان کے پاس انفرا ریڈ گلاسز ہیں۔ ہمارا ان سب سے ٹرانسمیٹر پر رابطہ رہے گا۔ کسی بھی مشکوک مرحلے پر وہ ہماری ہدایت پر کارروائی کر سکیں گے۔"

"میں ان کے داخلے کے موقع پر انہیں چونکانا نہیں کرنا چاہتا۔" اول خان نے فکرمندانہ لہجے میں کہا "وہ کم از کم دو اور زیادہ سے زیادہ تین ٹولیوں میں آئیں گے۔ ہم نے کسی ایک کو چھیڑا تو بعد میں آنے والے اپنا راستہ یا پروگرام تبدیل کر لیں گے۔ ہمارے لئے وہ تینوں ہی اہم ہیں۔ اگر ہم آج کی رات انہیں پکڑنے میں ناکام رہے تو پھر ان کا سایہ بھی ہمارے ہاتھ نہیں آ سکے گا۔"

عرفان نے پیچیدہ اور فنی مسائل چھیڑ دیئے جو ہمارے لئے ناقابل فہم تھے اس لئے میں سلطان شاہ کو اشارہ کرتا ہوا کیبن سے باہر نکل گیا۔

اباسین کسی بھی طرح ایک چھوٹے سے تفریحی جہاز سے کم نہیں تھا۔ نچلے حصے میں انجن روم، کارگو ہولڈ اور تحقیقی مقاصد کے لئے ایک مختصر سا ورک شاپ تھا۔ اس سے اوپر کی منزل پر عملے کے لئے کیبن اور دو تجربہ گاہیں تھیں جو انواع و اقسام کے حساس آلات اور ظروف سے بھری ہوئی تھیں۔ دوسری منزل پر افسران اور مہمانوں کے لئے چار پرتعیش کیبن تھے اور یہ سہولتیں یہیں ختم ہو جاتی تھیں۔ ان آرام دہ کیبنوں کی اوپری منزل پر اباسین کا برج تھا جہاں نیوی گیشن کے آلات کے ساتھ ہی جہاز کے کپتان کا کمرا تھا جہاں سے وہ اباسین کی سمت اور رفتار کنٹرول کرتا تھا۔ نیوی گیشن روم میں ایک بڑی سی دوربین بھی موجود تھی۔

نیوی گیشن روم میں موجود شخص نے میری فرمائش پر دوربین کا رخ ست بیلہ کی طرف گھما کر اس کا فوکس درست کیا اور میرے لئے جگہ چھوڑ کر ایک طرف ہٹ گیا۔ دوربین کے آئی پیس سے جھانکتے ہی میں ست بیلہ کا منظر دیکھ کر حیران رہ گیا۔ اس کے عدسے بہت طاقتور تھے اور یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے اباسین اور ست بیلہ کا درمیانی فاصلہ گھٹ کر بمشکل بیس پچیس فٹ رہ گیا ہو۔

تکلف نقش و نگار والے در و دیوار اور کلس والے اونچے مندر کے گرد و نواح میں غور کرنے پر لوگ بھی چلتے پھرتے نظر آ رہے تھے۔ میں نے دوربین کو اس کے ورنئی ہینڈل پر آہستہ آہستہ گھمانا شروع کیا اور ست بیلہ کی گنجان آبادی میری نگاہوں کے سامنے سے گزرنے لگی۔

وہاں ایک عظیم الشان مندر کے علاوہ سارے مکانات کم و بیش ایک جیسی نامیاتی ساخت کے تھے۔ ان میں سفید رنگ کی ایک حویلی قدرے ممتاز نظر آتی تھی۔ میں نے کئی بار پوری آبادی کا جائزہ لیا اور اس نتیجے پر پہنچا کہ ماسٹر کار اور رجب علی کی ملاقات کے لئے اس جزیرے پر مندر یا پھر سفید حویلی کے علاوہ کوئی تیسری مناسب عمارت موجود نہیں تھی۔ اگر یہ طے ہو جاتا کہ وہ دونوں کہاں ملنے والے تھے تو پھر پوری آبادی کو کسی تکلیف یا دشواری سے دوچار کئے بغیر ان دونوں کو وہیں گھیرا جا سکتا تھا۔ میری دانست میں غلام رسول کو پکڑنا کوئی مسئلہ نہیں تھا۔

وہ اپنے خلاف موجود فرد جرم ملا سرکار کی زبانی سن چکا تھا۔ اس کا ایک موہوم سا رابطہ ہی اس عجیب رہنما کو عرش سے فرش پر لا سکتا تھا۔

میرے بیٹھتے ہی سلطان نثار بڑے اشتیاق انداز میں دوربین سے چپک گیا۔

"اور منگی برج پر بھی ایک چھوٹی سی دوربین لگی ہوئی ہے۔" ایس ٹی ایف کے اہل کار نے مجھے آگاہ کیا "وہ ذرا کمزور دوربین ہے۔ لیکن بلندی پر ہونے کی وجہ سے وہاں سے بالکل ہی الگ منظر نظر آئے گا۔"

منگی برج میرے لئے ایک نیا نام تھا۔ میری دلچسپی دیکھتے ہوئے وہ مجھے نیوی کیبن روم سے باہر لایا اور برج پر ایک آہنی زینے کے پاس آ کھڑا ہوا۔ وہ آہنی زینہ برج فلور سے عموداً اوپر اٹھتا چلا گیا تھا۔ حفاظت کے لئے اس کے ساتھ نیم دائرے میں آہنی جنگلا لگا ہوا تھا۔ تقریباً بیس فٹ کی بلندی پر اس زینے کا اختتام ایک مختصر سے پلیٹ فارم پر ہوا تھا جہاں سرخ بلب جل رہا تھا۔

میں وہ عمودی زینہ چڑھتا ہوا آخری سرے پر پہنچا تو وہاں زینے پر پیر لٹکا کر بیٹھنے کے لئے ایک تختہ آہنی کڑی پر بنی ہوئی تھی۔ اس تختے کے سامنے اسٹینڈ پر ٹیلی اسکوپ موجود تھی۔

اپنی پوزیشن درست کر کے میں نے اپنے کمزور دوربین میں دریا کے بہتے ہوئے پانی پر نگاہ ڈالی تو مجھے یوں محسوس ہوا جیسے میں کسی لمبے بانس کے آخری سرے پر تختہ کر دریا میں لٹکا رہا ہوں۔ میں نے فوراً ہی دوربین سنبھال لی۔

منگی برج سے سمت جلہ کا منظر بالکل ہی مختلف اور دلفریب نظر آ رہا تھا۔ بلندی میں بیس فٹ کے فرق سے تبدیلی کے سارے ہی زاویے یکسر بدل گئے تھے۔

میں شاید دیر تک اس نظارے میں کھویا رہتا لیکن نیچے والے کی آواز نے مجھے چونکا دیا۔

"سر! آپ کے لئے کوئی فون کال ہے۔" وہ کہہ رہا تھا۔

اس انکشاف پر مجھے قدرے حیرت ہوئی کہ اباسین پر فون بھی موجود تھا۔ میں تیزی کے ساتھ زینے سے نیچے آیا اور آتے ہی میں نے اپنا سوال دہرا ڈالا۔

"ریڈیو لنک سے ہمیں سکھر کا ایک فون نمبر ملا ہوا ہے۔" اس نے بتایا "لیکن باہر کے لوگوں کو یہ فون نمبر معلوم نہیں ہے۔ پتہ نہیں آپ کے لئے کس کی کال آ گئی ہے؟"

میں نیوی کیبن روم سے ملحق ریڈیو روم میں پہنچا تو آپریٹر نے فون کا ہیڈ گیئر میرے حوالے کر دیا۔

میں نے ہیڈ گیئر سر پر چڑھایا تو ریسیور میرے کانوں سے چپک گئے اور ماؤتھ پیس میرے دہانے کے سامنے فضا میں معلق ہو گیا۔ وہ ایک نرم پائپ کے سہارے ہیڈ گیئر سے منسلک تھا۔

میرے اندازے کے عین مطابق دوسری طرف انسپکٹر علی اسعد موجود تھا۔

"کوئی خیر خبر؟" میری آواز سنتے ہی اس نے تجسس آمیز لہجے میں سوال کیا۔ اس کی آواز سے پریشانی اور شدید تھکان کے ملے جلے اثرات واضح تھے۔

"میری کہانی ذرا لمبی ہے۔ یہ بتاؤ کہ تمہارے زخموں کا کیا حال ہے؟ تمہاری آواز سے تھکان اور بیزاری کا اظہار ہو رہا ہے۔" میں نے اس کی مزاج پرسی کی نیت سے پوچھا۔

"یہ سب چلتا رہتا ہے۔" وہ بے پروائی سے بولا "تم میرا فون نمبر نوٹ کر لو۔ میں نے اباسین سے رابطہ رکھنے کے لئے کراچی سے خاص طور پر دو موبائل فون منگوا لئے ہیں۔ اس نمبر پر تم ہر وقت مجھ سے بات کر سکتے ہو۔"

"نگرانی کے نتائج کیا رہے؟" میں نے اس کا بتایا ہوا نمبر نوٹ کر کے پوچھا۔

"فی الحال کامیابی کے کوئی آثار نظر نہیں آتے۔" اس کی آواز میں مایوسی اور جھنجھلاہٹ نمایاں تھی۔

"تمہاری فہرست میں شاید غلام رسول کا نام نہیں تھا؟" میں نے پوچھا۔

"غلام رسول؟" اس کی تحیر آمیز آواز سے بے یقینی جھلک رہی تھی "وہ تو بہت سیدھا اور کھرا آدمی ہے۔ اپنے کھیلوں سے وہ بہت دور بھاگتا ہے۔ تم اس کا نام کیوں لے رہے ہو؟"

"اگر تم اس کے بارے میں اتنی خوش فہمی کا شکار نہ ہوتے تو آج تم کامیابی کی خبر سنا رہے ہوتے۔ اپنے آدمی فوراً اس کے پیچھے لگا دو۔ آج کی رات وہ کہیں نہ کہیں گرفت میں آ جائے گا۔"

"عقل کرو یار۔ ایسی گول مول باتوں پر میں کسی شریف اور معزز آدمی کی پگڑی اچھالنے کا تصور بھی نہیں کر سکتا۔ اس کا ماضی نیکی کی طرح شفاف اور بے داغ ہے۔"

"فی الحال میں زیادہ آگے نہیں جا سکتا لیکن اتنا ضرور جانتا ہوں کہ وہ ملا سرکار کے لئے کام کر رہا ہے اور اسی سلسلے میں رجب علی سے بھی اس کا رابطہ ہے۔ وہ ملا سرکار... اور رجب علی میں مصالحت کرانے کی کوششوں میں مصروف ہے۔ اور شاید آج رات بارہ بجے ان کی ملاقات کا بندوبست کرانے والا ہے۔"

"میرے خدا! اگر تمہاری باتیں درست ہیں تو ہم کس پر اعتبار کر سکتے ہیں؟ وہ تو اپنی ہر تقریر میں ملک، قوم اور وطن سے محبت کے نعرے لگاتا رہتا ہے۔ وہ لوگوں میں میل ملاپ کے لئے جرگے اور پنچائتیں ضرور کراتا رہتا ہے لیکن میں سوچ بھی نہیں سکتا کہ وہ ملا سرکار کے لئے کام کرتا ہو گا۔"

"تم ہر ایک کو اپنے معیار پر دیکھتے اور پرکھتے ہو لیکن : بازی گر اپنے اصلی چہرے پر نقاب در نقاب چڑھائے رہتے ہیں : اپنی طبعی عمر پوری کر کے پوری شان و شوکت سے مر جاتے ہیں لیکن ہم ان کے اصلی روپ سے کبھی واقف نہیں ہو پاتے۔ مجھے تو پورا یقین ہے کہ نقلی ولی ملا سرکار یا اس کے ترجمانوں نے بدلے میں اپنی بیوی کی رہائی سے پہلے ملا سرکار کی صورت بھی نہیں دیکھی

بچنا چاہتا لیکن غلام رسول اسے سمجھ لے گا۔ وہ اسے لیلیٰ ولی کی اپنی کا فریب دے کر آج رات بارہ بجے سمت بیچ لانے گا اور وہاں ملا سرکار اپنے خونیں عزائم کے ساتھ اس کا منتظر ہوگا۔"

"تو کیا ملا سرکار نے رجب علی کو ہلاک کرنے کا پکا ارادہ کر لیا ہے؟"

"وہ اسے سمجھانے اور راہ راست پر لانے کی کوشش کرے گا لیکن رجب علی لیلیٰ ولی کے فراق میں انعام و تفہیم کی منزل سے بہت دور نکل چکا ہے۔ تم جانتے ہو کہ لیلیٰ ولی کو دنیا کی کوئی طاقت واپس نہیں لا سکتی اس لئے رجب علی کا جنون ختم نہیں ہوگا۔ ملا سرکار سمجھتا ہے کہ پاگل کتا پاگل ہو جائے تو اسے گولی مارنے کے سوا کوئی چارہ کار نہیں رہتا۔ آج رات اور کچھ ہو یا نہ ہو، رجب علی ضرور مارا جائے گا۔"

"اسے تو مرنا ہی چاہئے لیکن اس کا بہتر انجام پھانسی گھاٹ پر ہوتا۔ اس کے حامیوں کی شورش کچلی جا چکی ہے لیکن اس سے پہلے پانچ بے گناہ آدمی ان کی خونریزی کی نذر ہو گئے۔ ستر آدمی اسپتالوں میں ہیں۔"

"ان کے بھی ستائیس آدمی مارے گئے ہیں۔ باقی پکڑے گئے ہیں۔ یہ تعداد بڑھ بھی سکتی ہے۔"

"میری نگاہ میں ہزار ظالموں کا خون بھی ایک مظلوم کے خون ناحق کی برابری نہیں کر سکتا لیکن تمہیں یہ اعداد و شمار اور خبریں کہاں سے مل رہی ہیں؟"

"میں ملا سرکار کے مقابلے پر بلا وجہ ہی نہیں آیا ہوں۔ میں اپنا پورا نظام قائم رکھتا ہوں۔ اب تم غلام رسول کی خبر لو۔ وہ نکل جائے تو پھر تم اس کا سراغ کھو دو گے۔"

"اگر سادھو بیلہ میں ہونے والے اجتماع کے بارے میں تمہاری خبر درست ہے تو پھر وہ شیطان بچ کر نہیں نکل سکتے مجھے معلوم ہے کہ وہ وہاں کس ٹھکانے پر آئیں گے۔"

"تمہارا اشارہ سفید حویلی کی طرف تو نہیں ہے؟" میں نے سوال کیا۔

"تم واقعی بہت کچھ جانتے ہو۔" اس نے اعتراف کیا۔ "سفید حویلی کہاں کہیں بھی تشدد کا مرکز کہلاتی ہے۔ لیکن یہ یاد رکھنا کہ ہماری نفری کے ساتھ اور مرکز پر حملہ خطرناک ثابت ہوگا اور وہ لوگ بچ کر نکل جانے میں کامیاب ہو جائیں گے۔ انہیں بے خبری کی حالت میں دبوچنا ہوگا۔"

"میری معلومات اور تمہارے تجربات کے اشتراک کے باوجود ان میں سے کوئی بچ نکلا تو یہ اس کی خوش قسمتی اور ہماری بدقسمتی ہوگی۔ تم اپنے طریقے پر کام کرو۔ ہم ہوائی راستوں پر نگاہ رکھیں گے۔"

"میں غلام رسول کو خود ہی دیکھتا ہوں۔" انسپکٹر علی اسد نے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

میں نے وہیں برج پر کھلی ہوئی فضا میں کرسیاں ڈلوا لیں اور سلطان شاہ کو ہدایت کی کہ وہ کیبن سے دونوں ٹرانسمیٹر اور ریڈیو سیٹ لے آئے۔ میرا اندازہ تھا کہ ہماری وہ رات ریڈیو روم میں مہم کی نگرانی کرتے ہوئے ہی گزرے گی۔

اس وقت میری رسٹ واچ آٹھ بجا رہی تھی۔ ملا سرکار کی دی ہوئی ڈیڈ لائن میں چار گھنٹے باقی تھے لیکن میرا قیاس تھا کہ اندھیرا پھیل جانے کی وجہ سے کہیں بھی کسی بھی وقت شروع ہو سکتا تھا۔

تھوڑی دیر میں سلطان شاہ کے ساتھ اول خان بھی برج پر ہی آ گیا۔

"تم یہاں کیا کر رہے ہو؟" اس نے آتے ہی سوال کیا۔ "نیچے عرشے سے کشتیاں پانی میں اتاری جا رہی ہیں۔ ان کے بارے میں شاید تم کوئی بہتر مشورہ دے سکو۔"

"وہ جنگی اور نیم فوجی تیاریاں ہیں۔ ان کے بارے میں تم مجھ سے بہتر فیصلے کر سکتے ہو۔ دیکھتے نہیں یہاں کتنی خوشگوار اور خنک ہوا چل رہی ہے۔ یہاں تازہ ہوا کھا کر میں اپنی کھوپڑی کو اعتدال پر لانے کی کوشش کر رہا ہوں۔ عین وقت پر دماغ نے ساتھ دینے سے انکار کر دیا تو یہ پوری مہم ناکام ہو سکتی ہے۔"

اول خان میرے قریب ہی خالی کرسی پر بیٹھ گیا۔ سلطان شاہ نے دونوں ٹرانسمیٹر آن کر کے ایک پڑی ہوئی تپائی پر رکھ دیئے اور ریڈیو سیٹ سے جھک کر نیچے کا نظارہ کرنے لگا۔

"جو آدمی پہلے سے موجود تھے بارہ کی کمک آ جانے کے بعد میری نفری اکیس ہو گئی ہے۔" اول خان ... مجھے اپنی حکمت عملی سے آگاہ کرتے ہوئے بولا "ان میں سے دو آدمی اس موٹر بوٹ پر ابا سینا کے قریب موجود رہیں گے جس کے ذریعے ہم کنارے سے یہاں آئے تھے۔ باقی آدمی پلاسٹک کی سولہ لانچوں میں وہاں تک اترے جا رہے ہیں۔ یہ سب جدید اور دور مار اسلحے سے لیس ہوں گے اور ایک خاص فارمیشن میں سادھو بیلہ کے گرد پھیل جائیں گے۔ ان سولہ لانچوں میں ہلکے پھلکے آؤٹ بورڈ انجن بھی موجود ہیں جو ان لوگوں کو تیزی سے نقل و حرکت کا موقع فراہم کر سکیں گے۔ یہ سب ابا سینا کی ریڈیو فریکوئنسی پر ہم سے اور آپس میں رابطہ برقرار رکھیں گے۔ عرفان سمیت چار آدمی ابا سینا پر ہی رہیں گے کیونکہ کم از کم چار نفری عملے کے بغیر رات کو ابا سینا کے انجن اسٹارٹ کر کے اسے حرکت میں لانا خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔"

"لیکن سولہ لانچوں والے شدید ضرورت کے بغیر اپنے انجنوں سے کام نہیں لیں گے۔ آس پاس کے پانیوں میں ماہی گیروں کی کشتیاں منڈلا رہی ہیں۔ انجنوں کی آواز سے ان کے کان کھڑے ہو سکتے ہیں۔ یہ خطرہ بھی ہے کہ ان میں ملا سرکار یا سادھو بیلہ والوں کے مخبر بھی ہوں اور اپنے آقاؤں کو دریا میں غیر معمولی نقل و حرکت کی خبریں پہنچا دیں اس لئے ہمیں پوری احتیاط سے اپنا محاصرہ مکمل کرنا ہوگا۔" میں نے کہا۔

"تم بلاوجہ انکسار سے کام لیتے ہو۔ دیکھو لوگ میں ماہی گیروں کی بادبانی کشتیوں کو بالکل بھول گیا تھا۔" وہ الجھتے ہوئے بولا اور میرے مشورے اپنے عملے تک پہنچانے کے لئے گھوم کر اشاروں وغیرہ سائنبڈ پر چلا گیا۔

اس کے پکارنے کے چند ثانیوں کے بعد ہی عرفان تقریباً دوڑتا ہوا برج پر آگیا۔

اول خان نے انجنوں کے بارے میں اپنی تفصیلی ہدایت ختم کی تو میں نے کہا "سولوبوٹس کا محاصرہ مکمل ہونے پر ایاسمین کی ساری روشنیاں بجھادی جائیں گی اور انجن اسٹارٹ کر کے دم ست بیلے سے اپنا فاصلہ کم کریں گے تاکہ دور بینوں رنجیو کی مدد سے جزیرے پر کڑی نگاہ رکھی جاسکے۔"

"ایاسمین کا انجن چلانے سے ماہی گیر نہیں چونکیں گے؟" اول خان نے الجھن کے ساتھ سوال کیا۔

"ضرور چونکیں گے لیکن اس وقت سولوبوٹس اپنی پوزیشن لے چکی ہوں گی اور دریا سے کسی ماہی گیر کو جزیرے کی طرف نہیں لوٹنے دیں گی۔ مجھے یقین ہے کہ ان ماہی گیروں کے پاس مواصلات کا کوئی دوسرا ذریعہ نہیں ہوگا۔ ہمارا آپریشن ختم ہونے تک انہیں کھلے دریا ہی میں رہنا ہوگا۔"

"ایاسمین کو چلانے کے لئے چار آدمی کیوں درکار ہوں گے؟" عرفان کے چلے جانے کے بعد میں نے اول خان سے دھیمے لہجے میں دریافت کیا کیونکہ نیوی گیشن روم والا فوجی ہمارے قریب ہی موجود تھا۔

"ریڈیو روم میں ہر وقت آدمی رہتا ہے۔ ایک نیوی گیشن کے لئے دوسرا انجن روم میں ہونا چاہئے۔ عرفان وہیل سنبھالے گا۔ یہ چار آدمی کم از کم درکار ہوتے ہیں۔"

"فی الحال انجن روم والے آدمی کو مستی برج پر چڑھادو۔ وہ وہاں سے چاروں طرف نگاہ رکھ سکے گا۔"

میری ہدایت پر دو دو مار ہتھیاروں اور ان کے میگزین کی بھاری مقدار بھی برج پر ہی پہنچادی گئی۔ عقبی محاذ کے لئے عرفان نے ڈیک پر بھی ہتھیار دستیاب کر لئے تھے اور ایک فوجی کے ساتھ اسی طرف چلا گیا تھا۔

جوں جوں وقت گزرتا جا رہا تھا ہم سب پر ہی اعصابی تناؤ مسلط ہوتا جا رہا تھا۔

جہاز کے ریڈیو سسٹم سے منسلک ایک چھوٹا سا ریسیور ایریل بھی ہمارے قریب رکھا ہوا تھا جس پر چند منٹ بعد ہی سولوبوٹس کی طرف سے ناقابل فہم اشاراتی زبان میں پیغام آنے لگے۔

"دریا کا بہاؤ تیز ہے لیکن وہ سب ہی مہارت کے ساتھ اپنی اپنی منزل کی طرف بڑھ رہے ہیں۔" اول خان نے سولوبوٹس والوں کی بند ال ریورٹیں سن کر مجھے بتایا۔

اسی لمحے ریڈیو روم سے میرے لئے فون کال کا پیغام آیا۔ وہ

بھی کونز میں تھا اور ٹرانسمیٹر پر ڈیوٹی دے رہا تھا۔ اسے سن کر اول خان چونک [illegible] کہ میرے لئے ایاسمین پر کس کا فون آسکتا تھا۔ میں نے اسے [illegible] کہ انسپکٹر علی اسعد نے پہلے بھی فون کیا تھا۔

"غلام رسول اکیلا ہے۔" میری آواز سنتے ہی انسپکٹر [illegible] باہو سادہ لہجے میں مجھے آگاہ کیا "وہ عموماً دو چار حواریوں کے بغیر کہیں نہیں جاتا لیکن آج وہ اکیلا غائب ہے۔"

"وہ یقیناً رجب علی سے ملنے گیا ہوگا۔" میں نے پرسکون [illegible] میں کہا۔

"ڈوگر کارا سے سار حویلیہ پہنچتا ہے سو وہاں سے وہ بچ کر نکل سکے گا۔" اس کی تیز آواز ابھری "میرے فون کرنے کا مقصد تمہیں صرف یہ بتانا تھا کہ اس کے بارے میں تمہارے شبہات بڑی حد تک درست معلوم ہوتے ہیں۔"

"وہ میرے شبہات نہیں تھے بیلا کیچو لوگ میں نے اس کی زبان سے اقبال جرم سنا تھا۔ وہ عدالتی زبان کے مطابق اب ملزم نہیں رہا بلکہ مجرم بن چکا ہے۔"

"میں سادہ بوٹوں کی ایک پارٹی کے ساتھ سار حویلیہ کی طرف روانہ ہو رہا ہوں۔ تمہیں دریا کی طرف سے حملہ کرنا ہے [illegible] خیال رکھنا کہ ہم آپس میں ہی نہ ٹکرا جائیں۔"

"اپنی روانگی کچھ دیر کے لئے ملتوی کردو تو بہتر رہے گا۔" [illegible] لے کر خیال لہجے میں کہا۔

"کیوں؟ اس سے کیا فرق پڑ سکتا ہے؟" اس نے چونکے [illegible] میں پوچھا تھا۔

"میں نہیں چاہتا کہ دم ست بیلے پر کوئی بھی ایسی غیر معمولی [illegible] نوٹ کی جائے جو انہیں اپنا پروگرام بدلنے یا چوکنے [illegible] کردے۔ تم پونے بارہ بجے ادھر جاؤ تو انہیں پروگرام بدلنے کا [illegible] نہیں مل سکے گا۔"

"میں تمہاری بات سمجھ رہا ہوں۔" اس کی اضطراری [illegible] ابھری "میں خود بھی کوئی خطرہ مول نہیں لینا چاہتا۔ تمہارے مشورے کی روشنی میں ہی [illegible] میں روانہ ہوا تو [illegible] وائس پارٹ رکھا ہوا تھا۔

"یہ منظر عجیب ہے!" میں نے آسمان کی طرف دیکھ کر [illegible] کہا "اس سرکاری سولوبوٹ پر یہ انتظامات کہاں سے [illegible] ہیں۔ میں تو اس وقت بوند بوند کو ترس رہا تھا۔"

"اور مجھے تم پر ترس آرہا تھا۔ تمہاری بری عادتیں [illegible] ہو جانے کے بعد اب میں تمہارے چہرے سے تمہاری ضرورت [illegible] اندازہ لگا لیتا ہوں۔"

"شرابی کو شراب نہ ملے تو اس کے چہرے پر [illegible] ہے۔" سلطان شاہ بڑبڑایا۔

"بعض لوگ شرابی نہ ہونے کے باوجود صورت سے [illegible]

میں نے پُرخیال لہجے میں کہا۔

"تم یہ دعویٰ کیسے کر سکتے ہو؟" اول خان نے آہستگی سے سوال کیا۔

"رجب علی دیلی ولی کے فراق میں دیوانہ ہو رہا ہے اس وقت اُسے سامنے کی باتیں نہیں سوجھ رہیں تو وہ دور کی کیا سوچے گا؟ پھر اس کے پاس وقت نہیں تھا۔ ہو سکتا ہے کہ غلام رسول تھوڑی دیر پہلے ہی اس تک پہنچنے میں کامیاب ہوا ہو۔ ان حالات میں رجب علی کو اپنے ذری نوعمر بھیجنے کا وقت کہاں مل سکا ہوگا؟ یہ یقیناً ملا سرکار کے حامی ہیں جو آج کی رات سب جلد میں اپنے سائیں سرکار کی حفاظت کے لئے آ رہے ہیں۔ ہم نے ان کا مقابلہ کرنے کے لئے دریا میں حصار قائم کیا ہے اور یہ لوگ جزیرے کے کنارے پر اپنا گھیرا ڈالیں گے۔"

"تو پھر تمہاری کیا رائے ہے؟" اس نے پہلو بدل کر پوچھا۔ "انہیں آنے دیا جائے؟"

"میرے خیال میں یہی بہتر ہوگا۔" میں نے سگریٹ کا ٹوٹا چٹکی سے سمندر میں اچھالتے ہوئے کہا "اپنے آدمیوں کو ہدایت دے دو کہ ان کا راستہ بالکل کھلا چھوڑ دیں اور ان سے کوئی تعرض نہ کریں۔"

اول خان نے فوراً ہی اپنے اپجیں پر سول پولیس والوں کو کوڈ ورڈز میں ہدایات دینی شروع کر دیں۔

سلطان شاہ نے اوپر سے بولنے کا ارادہ کیا ہی تھا کہ میں نے ڈانٹ کر اسے خاموش کر دیا۔ "نیچے آ کر بات کرو۔ ہوا کے رخ پر آواز دور تک جائے گی۔"

وہ فوراً ہی مشکی برج سے نیچے اتر آیا اور ہیجان آمیز لہجے میں بولا۔ "وہ واقعی سات کشتیاں ہیں اور ان پر کسی بھی طرح پچاس سے کم آدمی سوار نہیں ہیں۔"

"یہ انسپکٹر علی اسعد کے آدمی تو نہیں ہیں؟" چند ثانیوں کے توقف کے بعد سلطان شاہ نے چونک کر کہا۔

میرا منہ بن گیا۔ "بچوں جیسی باتیں نہ کرو۔ یہ سات کشتیاں جس گھاٹ پر لگیں گی وہاں ہلچل مچ جائے گی اور پل بھر میں پورے سیٹ پیلو کو پتہ چل جائے گا کہ گھاٹ پر لوگ اتر رہے ہیں۔ انسپکٹر کا مشن خفیہ ہوگا۔ وہ ڈھول ڈھمکے کی چوٹ پر آیا تو روئے زمین پر اس سے بڑا کوئی احمق نہ ہوگا اور پھر اسے اتنے بڑے لاؤ لشکر کی کیا ضرورت ہے؟ اس کے ساتھ تو دس پانچ آدمی بھی کافی ہوں گے۔"

عرفان اپنے کیبن سے برج پر نکل آیا۔ "ہم موجودہ ناکے سے آگے بڑھ رہے ہیں۔"

وہ ٹھیک ہی کہہ رہا تھا کیونکہ اس وقت سب پہلا ہمارے بائیں ہاتھ پر آ چکا تھا۔ سامنے نظر آنے والا پل بھی واضح ہو گیا تھا۔ زنّی کے بحری جہاز میں وہ روشن بلکہ نیم روشن جزیرہ کسی بڑے جہاز کی طرح ڈولتا ہوا محسوس ہو رہا تھا۔

"بس ٹھیک ہے۔ لنگر ڈال کر انجن بند کر دو اور اپنی جگہ سنبھال لو۔"

اول خان کی واضح ہدایت سنتے ہی وہ مستعدی کے ساتھ ... اپنے کیبن میں جا گھسا جیسے وہ برسوں سے اول خان کی ماتحتی کرتا چلا آ رہا ہو۔ اول خان حقیقی طور پر اپا سین کا کماندار بنا ہوا تھا۔

ساتوں کشتیاں دریا پر پھیلی ہوئی بلا روک ٹوک سمت جزیرے کے جنوبی گھاٹ سے جا لگیں۔ ہم اندھیرے میں پیچھے ان کا جائزہ لے رہے۔ میں نے نیوی کیپٹن سوم کی دوربین سے ہر فرد کو صاف دیکھ لیا تھا۔ وہ سب ہی خوفناک وضع قطع والے مسلح افراد تھے جن میں ... جبتر کے دونوں شانے اسلحہ جات سے بوجھل تھے۔

گھاٹ کے قرب و جوار میں کسی غیر متوقع صورتحال کے ... میں سوئے ہوئے ملاح اور خلاصی بھی شاید ان لوگوں نے اپنا ... میں گھسیٹ لئے تھے کیونکہ گھاٹ پر بھیڑ خاصی بڑھ گئی تھی۔

پھر وہ لوگ جزیرے کے کنارے کنارے پھیلنے لگے۔ ساری تیاریاں اسی انداز میں ہو رہی تھیں جو میری توقعات کے عین مطابق تھا۔ وہ بھیڑ جہاز بمشکل بیس منٹ تک برقرار رہی اور ... کار جزیرے کے گرد مسلح نگہبانوں کی پوشیدہ فصیل میں تبدیل ہو ... کشتیوں سے اترنے والوں کی تعداد کسی طرح ستر سے کم ... تھی۔

"یہ مقابلہ سخت ہوتا نظر آ رہا ہے۔" اول خان نے کہا۔ "اگر یہ واقعی ملا سرکار کے جاں نثار ہیں تو ان میں سے اکثریت کا صفایا کئے بغیر ملا سرکار تک رسائی حاصل نہیں ہو سکے گی۔"

وہ بول رہا تھا لیکن میرے ذہن میں بدلے ہوئے حالات کے مطابق ایک نئی حکمت عملی ترتیب پا رہی تھی۔

ساڑھے دس بجے فضا میں ایک موٹر بوٹ کے انجن کا شور سنائی دیا۔ وہ آواز بہت تیزی کے ساتھ قریب آتی جا رہی تھی۔ ... نے ایک مرتبہ پھر سلطان شاہ کو مشکی برج پر چڑھا دیا۔ جتنی دیر میں وہ جائزہ لے کر نیچے اترا، اتنی دیر میں دریا کی لہروں میں جھاگ اڑاتی ہوئی وہ تیز رفتار اسپیڈ بوٹ دریا کے چوڑے پاٹ میں نمودار ہو ... جزیرے کی اوٹ میں روپوش ہو چکی تھی۔ خاص بات یہ تھی کہ ... پر بھی مکمل اندھیرا تھا۔

اپا سین والے ٹرانسمیٹر پر مسلسل آوازیں گونج رہی تھیں۔ سول پولیس والے ہیجانی انداز میں بولے جا رہے تھے۔ وہ ... اسپیڈ بوٹ یوں ناگہانی طور پر نمودار ہوئی تھی کہ انہیں ... دینے یا ہدایت لینے کا موقع ہی نہیں مل سکا تھا۔ ... ان لوگوں نے اسپیڈ بوٹ کو جزیرے کے مشرقی گھاٹ ... ہوتے دیکھا تھا۔ اندھیرا ہونے کی وجہ سے یہ نہیں ... کہ اس بوٹ سے کتنے لوگ اترے تھے۔

"یہ ملا سرکار معلوم ہوتا ہے کیونکہ وہ بھی اسی سمت سے ... ہے جدھر سے سات کشتیاں آئی تھیں۔" سلطان شاہ نے ...

ظاہر کی۔ "ہمارا اصل شکار تو آتی گیا ہے۔ کیوں نہ کھیل شروع ہو جائے؟"

"رجب علی کا ہاتھ آنا بھی ضروری ہے ورنہ اس کے ہاتھوں مزید بے گناہ آدمی مارے جائیں گے۔ اسے پتا چل گیا کہ کلی وتی مرچکی ہے تو نجانے وہ کیا گل کھلائے گا۔ بات پولیس کے ہاتھوں میں چلی جانے کے بعد زیادہ دیر تک چھپی نہیں رہ سکے گی۔ تھانے اور تفتیشی محکمے کے علاوہ اسپتال اور مردہ خانے والے بھی بہت کچھ جان لیتے ہیں۔"

میری ابتدا سے ہی کوشش تھی کہ ست جیلہ کو ان سب کے لئے چوہے دان بنا لیا جائے لیکن ملا سرکار بہت چالاک اور مکار تھا۔ اس نے وہاں قدم رکھنے سے پہلے ہی جزیرے کو شیر کی کچھار بنا لیا تھا جہاں وار کرنے کے لئے بڑے دل گردے والے سورماؤں کی ضرورت ہوتی ہے۔

"تم نے اس کی اسپیڈ بوٹ کی طوفانی رفتار پر غور کیا تھا؟" میں نے اول خان سے پوچھا۔

"گولی کی طرح نکل گئی تھی۔" اس نے مختصر سا تبصرہ کیا۔

"ہماری دو تیز موٹر بوٹ اس کی رفتار کا مقابلہ کر سکے گی۔"

"مجھے اندازہ نہیں۔ اس بارے میں عرفان ہی کوئی رائے دے سکے گا۔ اس نے بھی اپنے ٹرانسمیٹر پر سولو ٹس والوں کے پیغامات سن کر اسے دیکھا ہوگا۔"

کشتیوں اور جہازوں کی ساخت اور ان کی کارکردگی عرفان کی پیشہ ورانہ کمزوری تھی۔ میرا سوال سنتے ہی اس نے ملا سرکار کی اسپیڈ بوٹ کی کارکردگی اور خواص پر ایک طولانی تقریر شروع کر دی اور پھر اپنی موٹر بوٹ پر آیا تو دیر تک اسی کی خوبیاں گنواتا رہا۔ پیچیدہ اصطلاحات اور فنی اعداد و شمار کے اس جنگل میں کام کی بات صرف اتنی تھی کہ ملا سرکار کی اسپیڈ بوٹ بلاشبہ بہت تیز رفتار تھی لیکن ابا سینا کے ساتھ موٹر بوٹ اس سے بھی اعلیٰ اور ارفع تھی کیونکہ اسے مداخلت کاروں رغبو کے تعاقب کے لئے ہی ابا سینا سے منسلک کیا گیا تھا۔

میں نارنگ بیچ پر بارش پیارے بلیک زاگ سے شغل کرتا رہا۔ انتظار کے ان طویل اور صبر آزما لمحات کے اعصاب شکن اثرات سے خود کو بچائے رکھنے کا وہی ایک ذریعہ میری دسترس میں تھا۔ مجھے ان اشاروں پر ہنسی آ رہا تھا جو اس ذوق سے محروم تھے اور محض انتظار میں سوکھ رہے تھے۔ گیارہ بجے کے بعد جب گھڑی کی سوئیاں بارہ کی طرف سفر کرنے لگیں تو میرے اعصاب پر بھی تھکن چھانے لگی۔ ہمارے کان لہروں کے شور میں ابھرنے والی کسی بھی نئی آواز کے منتظر تھے۔ آنکھیں کسی نئی بوٹ کی متلاشی تھیں لیکن وہاں ہر طرف ایک گمبھیر سی یکسانیت کا راج تھا۔

ٹھیک پونے بارہ بجے ملا سرکار کا کوڈ مقصود والا اپریشن یک بیک جاگ اٹھا۔

"غلام رسول فار سائیں سرکار... اوور!" وہ آواز سنتے ہی ہم سب اپنی جگہوں پر سنبھل کر بیٹھ گئے اور میں نے آواز قدرے تیز کر دی۔

"سائیں سرکار... اوور!" چند ثانیوں کے سکوت کے بعد ملا سرکار کی تکبر آمیز کرخت آواز ابھری۔

"سائیں، ہم چلنے والے ہیں۔ رجب علی میرے ساتھ دوسرے کمرے میں موجود ہے لیکن چلنے سے پہلے وہ تم سے کوئی ضروری بات کرنے پر اڑا ہوا ہے۔ کہتا ہے کہ بات کئے بغیر سالا ہو پیلہ نہیں جائے گا... اوور!"

"کیا تم نے اسے بتا دیا ہے کہ تمہارے پاس میرا اپریشن ہے؟ اوور!" ملا سرکار کی آواز درشت ہوگئی۔

"نہیں سائیں، ایسا کیسے ہو سکتا تھا؟ اوور!" سہمی ہوئی آواز میں جواب دیا گیا۔

"تمہارا کیا اندازہ ہے؟ وہ کیوں بات کرنا چاہتا ہے؟ اوور!"

"وہ جنگلی نری ہے سائیں! میرا خیال ہے کہ اسے کچھ شبہ ہو گیا ہے۔ وہ کلی وتی کی آواز سن کر یہ یقین کرنا چاہتا ہے کہ وہ واقعی تمہارے ساتھ سالار جیلہ پر موجود ہے اوور۔"

"اسے بتا دو کہ مجھ سے بات نہیں ہو سکتی۔" ملا سرکار کی آواز سرد اور سفاکانہ ہوگئی۔ "وہ خود گیشی آشرم میں کئی بار مجھ سے ملنے آچکا ہے۔ اسے معلوم ہے کہ یہاں فون نہیں ہے۔ اوور!"

"میں سب کچھ کہہ چکا ہوں مگر وہ پھر بھی ضد کر رہا ہے سائیں!" غلام رسول کی آواز سے بے چارگی جھلک رہی تھی۔ "ایسا لگتا ہے جیسے اس کا دماغ الٹ گیا ہو۔ ایک بات کہتا ہے اور پھر اسی کی رٹ لگا دیتا ہے۔ دوسرے کی کوئی بات کوئی دلیل دھیان سے نہیں سنتا۔ اوور!"

"نہیں سنتا تو اسے اپنے نوکروں کی مدد سے باندھ لو۔ اسے جانے میں نشہ پلا دو۔ آج رات وہ بچ کر نکل گیا تو میں اپنے ہاتھوں سے تمہاری چمڑی کھنچواؤں گا۔ اوور!" ملا سرکار کی آواز میں بھیانک تلخی پیدا ہوگئی۔

"وہ میرے گھر پر نہیں ہے۔ میں اس کے سسر کی ویران حویلی میں اس کے ساتھ اکیلا ہوں۔ اس نے ان سب کو تو آپ شاہ بھیج دیا ہے۔ وہ خود اوپر سے زیور نکالنے گیا ہے تو میں تم سے بات کر رہا ہوں۔ ہاتھا پائی کر کے میں اکیلا اس موذی سے نہیں جیت سکتا۔ وہ میری پسلیاں توڑ ڈالے گا۔ اوور!"

"میں کچھ نہیں جانتا غلام رسول، اسے یہاں لا دو یا وہاں... ہلاک کر دو۔ یہ تمہارا کام ہے۔ تم ناکام رہے تو اگلی صبح کا سورج تمہاری بدبختی کا ماتم کرتا ہوا طلوع ہوگا۔ اوور اینڈ آل۔"

اس تلخ گفتگو نے میری طبیعت بد مزہ کر دی۔ ملا سرکار نے اسے نازک اور ادھورے موڑ پر گفتگو کا سلسلہ ختم کیا تھا کہ آنے والے لمحوں کے بارے میں کچھ قیاس کرنا ہی ممکن نہیں رہا تھا۔

مجھے بس ایک ہی امید تھی کہ میری طرح ہماری طرح ملا سرکار بھی سردار رجب علی کے بارے میں اندھیرے میں تھا اور اگر غلام رسول اسے ست بیلہ لانے میں ناکام ہو جاتا یا سکھر ہی میں بے بس کر لیتا تو لازمی طور پر ملا سرکار سے ٹرانسمیٹر پر رابطہ کرتا اور یوں مجھے بھی صورت حال کا اندازہ ہو جاتا۔

لمحہ بھر کے لئے میں نے سوچا کہ انسپکٹر علی اسد کو فون کر کے اسے لیلیٰ رتی کے باپ کے گھر دوڑا دوں لیکن اپنا وہ ارادہ میں نے فوراً ہی ترک کر دیا۔ میری رسٹ واچ بارہ بجا رہی تھی اور اس وقت انسپکٹر علی اسد کو سکھر کے بجائے ست بیلہ کے کسی اہم مورچے پر ہونا چاہئے تھا۔

"یہ تو کچھ بھی نہیں ہوا۔" سلطان شاہ مایوسانہ لہجے میں کہہ رہا تھا "رجب علی کی رگ نہ پھڑکی تو ہم ساری رات یوں ہی ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے رہیں گے؟"

"یہ غلام رسول کے لئے زندگی اور موت کا معاملہ ہے۔ وہ رجب علی کو شیشے میں اتارنے کے لئے اپنا سارا زور لگا دے گا۔ دیر تو ہو سکتی ہے لیکن وہ رجب علی کو ست بیلہ لے آئے گا۔"

"مجھے امید نہیں۔" اول خان بھی وہ گفتگو سن کر بددل ہو گیا تھا۔ "جب آدمی موت کی بو پا لیتا ہے تو بہت وحشی اور خود سر ہو جاتا ہے۔ رجب علی کی چھٹی حس نے اسے خطرے سے آگاہ کر دیا ہے ورنہ وہ آخری لمحات پر ایک نئی شرط عائد نہ کرتا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ غلام رسول ہی کو مار دے۔"

ہماری وہ قیاس آرائیاں صورت حال کو نہیں بدل سکتی تھیں۔ ہر طرف چھایا ہوا گمبھیر سکوت جسم و جان کی گہرائیوں تک میں اترنے لگا تھا۔ بے چینی اور اندیشوں میں گھرے ہوئے ایسے صبر آزما لمحات میں نے کبھی نہیں گزارے تھے۔ میں ہولے ہولے بلیک ڈاگ کی بوتل اپنے معدے میں اتارتا جا رہا تھا۔

ایک بجے کے بعد اچانک ابا سین کے ریڈیو سسٹم پر سونو لس کی طرف سے پیغامات آنے لگے۔ سکھر کی طرف سے ایک کشتی ست بیلہ کی طرف آ رہی تھی۔

اس کشتی پر کوئی سازشی قافلہ نہیں تھا اس لئے اس پر موجود لالٹینوں کی روشنی میں سونو لس والوں نے اپنی انفرا ریڈ گاگلز کی مدد سے یہ دیکھ لیا تھا کہ دو کشتی بانوں کے ساتھ صرف دو مسافر تھے۔ ان میں ایک رجب علی اور دوسرا غلام رسول ہونا چاہئے تھا کیونکہ وہی ہماری دلی توقعات تھیں۔

بیچ منجدھار میں آ کر اس کشتی کا رخ جزیرے کے اس مشرقی گھاٹ کی طرف ہو گیا جہاں ملا سرکار اترا تھا۔ مجھے یقین ہو گیا کہ آنے والے وہی دونوں تھے جن کا ہم سب کو انتظار تھا۔

میں سن چکا تھا کہ رجب علی پہلے بھی گیشیں آشرم آتا رہا تھا اس لئے اسے اچھی طرح معلوم تھا کہ ملا سرکار کے آستانے پر پہنچنے کے لئے کون سا گھاٹ قریب پڑتا تھا۔

"اب ہم سب کو چوکنا رہنا ہو گا۔" میں نے اپنی جگہ چھوڑ دی۔ "جی تھری رائفلوں میں پچاس میگزین ڈال کر ہمیں سب سے پہلے جزیرے کے کناروں پر بچھے ہوئے محافظوں پر باڑھ مارنی ہے۔ ان کے قدم اکھاڑے بغیر ہم اپنے مقصد میں کامیاب نہیں ہو سکیں گے۔ بھاگنے والوں پر بھاری گولا باری بھی کی جا سکتی ہے لیکن کارروائی کے آغاز کا اشارہ میری طرف سے ملے گا۔ اس سے پہلے کوئی فائر نہیں ہو گا۔"

"تو تم کہاں جا رہے ہو؟" اول خان نے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"میں نیچے موٹر بوٹ پر جا رہا ہوں۔ سلطان شاہ میرے ساتھ ہو گا۔"

"پھر میں اکیلا کیا کر سکوں گا؟" میرے ارادے سے واقف ہوتے ہی اول خان بوکھلا گیا۔

"تم چار آدمی ہو۔ تم چاہو تو پورے جزیرے کو دریا میں غرق کر سکتے ہو۔ صرف ریڈیو روم والے کو اس کی جگہ سے نہ ہٹانا۔ باقی آدمی فائرنگ کا دباؤ رکھیں گے۔"

"تو کیا ابا سین اندھیرے میں یوں ہی کھڑا رہے گا؟" اول خان نے پوچھا۔

"ہاں۔ یہ ہمارا مضبوط دفاعی قلعہ ہو گا۔" میں نے کہا "تم ملا سرکار کی اسپیڈ بوٹ کی رفتار دیکھ چکے ہو۔ ابا سین پر یہ کہ ہم اس پر نگاہ تک نہ رکھ سکیں گے۔ ایک آدمی مشکل سے گیشیں آشرم کے در و دیوار کو چھلنی کر دے تو یہ بڑا کام ہو گا۔ جی تھری کی مدد سے یہ ٹارگٹ حاصل کیا جا سکتا ہے۔"

"ہمارے پاس جی تھری سے بھاری گنیں بھی ہیں۔" اول خان نے کہا "کراچی سے ہمارے لئے بہترین ہتھیار بھیجے گئے ہیں۔ اسکی مشین گنیں نیچے بوٹ پر بھی ہیں۔ سونو لس بھی ان ہی سے لیس ہیں۔ ان کا فائر پاور قابل رشک ہے۔ خود کار پوزیشن پر یہ اس طرح میگزین خالی کرتی ہیں کہ گن لوڈ کرنے والوں پر وقت پڑ جاتا ہے۔"

"ہمارا ٹرانسمیٹر پر رابطہ رہے گا۔" میں نے کہا "ہمارے پیغامات پکڑے جانے کا کوئی امکان نہیں ہے اس لئے سب لوگوں کو بتا دو کہ کھلی کھلی عام فہم زبان میں بات کریں کیونکہ تمہارے کوڈ میرے لئے ناقابل فہم ہیں۔ ملا سرکار والے دونوں اپریٹس میں لے جا رہا ہوں تاکہ وقت ضرورت انہیں استعمال کر سکوں۔"

"تو تم ساہو حویلی پر حملہ کرنے کا ارادہ کر چکے ہو؟" اول خان نے پر تشویش لہجے میں پوچھا۔

"یہ سب حالات پر منحصر ہے۔ ساہو حویلی پر حملہ کرنا پڑا تو ہمیں چھپے ہوئے پہرے داروں اور گیشیں آشرم کو نشانہ بنانا ہو گا۔ میں جانتا ہوں کہ ست بیلہ کی آبادی بے گناہ ہے۔ ان کی بے خبری میں کوئی غدار ملا سرکار کو گیشیں آشرم استعمال کرنے کا موقع دے سکتا ہے لیکن مجبوری کی حالت میں ہمیں یہ قدم اٹھانا ہو گا۔ سچ پوچھو تو یہ

ارادہ نہیں وہ دشتی پر گھیرنے کا ہے۔ سالوین کشتیاں تمہارے نشانے پر ہوں گی۔ ملا سرکار اپنی اسپیڈ بوٹ میں ہو گا جسے میں سنبھال لوں گا۔ غلام رسول پر ہر وقت ہاتھ ڈالا جا سکتا ہے۔ رہا رجب علی تو اس کا فیصلہ ملا سرکار ہی کردے گا۔ واپسی پر ان لڑکوں کو گھیرنا ہر اعتبار سے بہتر ثابت ہو گا۔"

"پھر تم سارے منصوبے کی جزئیات پر کیوں غور کر رہے ہو؟"

"صرف ضرورت کے تحت۔ یہ نہ بھولو کہ جزیرے پر پولیس فورس بھی پہنچ چکی ہے۔ ان کی ذرا سی لغزش یا بے صبری ہمارا بنا بنایا کھیل بگاڑ سکتی ہے۔ انہوں نے کوئی بھی کارروائی کی تو ملا سرکار کے آدمی جزیرے پر قیامت مچا دیں گے۔ اور اس افراتفری میں کچھ پتا نہیں چلے گا کون کدھر نکل گیا۔"

"حیرت کی بات ہے کہ انسپکٹر نے ہمیں فون نہیں کیا۔" سلطان شمار بولا۔ "بارہ بجے کے بعد تو اسے لازماً ہم سے رابطہ کرنا چاہیے تھا۔"

"ہو سکتا ہے کہ وہ لوگ تنگیں ذنمری کے کسی حصے میں چھپے بیٹھے ہوں اور وہاں سے فون کرنے کا موقع نہ ہو۔ اس وقت ہم سب ہی حالات کے قیدی بنے ہوئے ہیں۔"

اول خان میرے فیصلے پر مطمئن نہیں تھا۔ برج سے نیچے آ کر اس نے کہا کہ اتنے بڑے مقابلے میں موٹر بوٹ بہت زیادہ غیر محفوظ تھی جب کہ ایا سین واقعی ایک قلعہ تھا لیکن وہ مجھے میرا فیصلہ بدلنے پر آمادہ نہ کر سکا اور میں سلطان شمار کے بجائے ایا سین کے قریب لنگر انداز موٹر بوٹ پر اتر گیا۔

"سولو بوٹ ون جزیرے کے مشرقی کنارے کی طرف چلو!" میں نے بوٹ پر قدم رکھتے ہی کہا۔ مجھے اول خان سے معلوم ہو چکا تھا کہ پولیس کی فارمیشن کیا تھی۔ مشرقی کنارے کے مقابل دریا میں موجود سولو بوٹ کو ایک نمبر دیا گیا تھا۔ یہ نمبر دائیں طرف بڑھتے چلے گئے تھے اور ایا سین سے آگے بارھویں سولو بوٹ پر ختم ہو گئے تھے۔

میری ہدایت سنتے ہی ایک جوان نے انجن اسٹارٹ کیا۔ دوسرے نے رسّا کھولا اور موٹر بوٹ ہلکی رفتار سے مشرق کی طرف چل پڑی۔ جہاں سولو بوٹ نمبر ایک تاریکی میں اپنی ڈیوٹی پر مامور تھی۔ "اس کا فیول وغیرہ آرڈر میں ہے؟" میں نے ایک گن اٹھاتے ہوئے موٹر بوٹ کے بارے میں سوال کیا۔

"یس سر! اس وقت رفتار بڑھائی تو انجن کی آواز دور تک پہنچے گی۔ لڑائی چھڑ گئی تو پھر آپ اس کی رفتار بھی دیکھ لیں گے۔ ممکن منٹ میں ہم جزیرے کا چکر مکمل کرلیں گے۔"

"اوشا ٹو ڈرانگ فار ایوری باڈی!" اچانک ٹرانسمیٹر پر اول خان کی بھاری آواز ابھری۔ "اب سب لوگ کوڈ کے بجائے اردو میں رپورٹ کریں گے۔ موٹر بوٹ اس وقت سیکنڈ ان کمانڈ ہے۔ جب تک میری طرف سے روکا نہ جائے ایمرجنسی کے ہر آرڈر پر عمل کیا جائے گا۔ اوور اینڈ آل۔"

"ایس بی ون ٹو ایا سین!" چند ثانیوں بعد سینڈباکی شور میں ایک نئی آواز سنائی دی۔ "مشرقی کنارے پر گہرا اندھیرا ہے۔ کشتی کی موجودگی ناکافی ہیں۔ کچھ پتا نہیں کہ ادھر کیا ہو رہا ہے۔ اوور اینڈ آل۔"

"ایس بی فائیو ٹو ایا سین!" توقف کے بعد ایک نئی آواز سنائی دی۔ "کنارے پر تین مسلح آدمی ایک جگہ جمع ہو کر سگریٹ پی رہے ہیں۔ وہ شیون میری نقل و حرکت میں ہیں۔ اوور اینڈ آل۔"

طویل سکوت کے بعد بیت جلہ کے اطراف میں ہلچل شروع ہوئی تو ہر طرف سے پیغامات بھی آنے لگے۔ وہ لوگ ہر تبدیلی سے اپنے کمانڈر کو کلی طور پر آگاہ رکھ رہے تھے۔

موٹر بوٹ میں سفر کرتے ہوئے میں نے پہلی بار محسوس کیا کہ ماہی گیروں کی تمام کشتیاں ایا سین کے قریب و جوار سے کہیں غائب ہو چکی تھیں اور دریا پر عملاً ہم لوگوں کی حکمرانی تھی۔

"یہ غریب ماہی گیر بہت سادہ لوح اور ڈرپوک ہوتے ہیں سر!" میرے استفسار پر دراز قامت جوان نے کہا۔ "وہ سب ہماری پُراسرار نقل و حرکت سے خوف زدہ ہو کر اپنے جال سمیٹ کر دریا میں نیچے چلے گئے ہیں۔"

نیچے کے لفظ پر میں چونکا لیکن اگلے ہی لمحے میری سمجھ میں آیا کہ اس کی زبان میں اوپر کا مطلب شمال کی سمت اور نیچے کا مطلب جنوب کی سمت ہوتی ہے۔

میں دل ہی دل میں حساب لگا رہا تھا کہ رجب علی نے کشتی سے اتر کر ملا سرکار تک پہنچنے میں کتنا وقت لیا ہو گا۔ ملا سرکار کی بھانجے بھانجے والی بات محض ایک منطقی تکی تھی ورنہ میں جانتا تھا کہ رجب علی جب ملا سرکار کو تسلی دلی کے بغیر اپنے مدد بھیجتا تو اس کی ذہنوں میں خون اتر آتا اور اسی لیے ملا سرکار بھی اپنی کینچلی اتار کر اپنے اصل روپ میں اس کے مد مقابل آجاتا اور بات ذرا ذرا میں نمٹ جاتی۔ سمجھنے کی نوبت آتی اور نہ سمجھانے کی۔

خیر، یکانی سے خونریز معرکے کی اس فضا میں پہنچنے کے لیے میری دانست میں چند منٹ کافی تھے اور یہی ہوا کہ جب میں نے ایس بی نمبر تین کے قریب موٹر بوٹ روکنے کی ہدایت کی تو کوئی جلنے کی کسی فراز کے بغیر بیت جلہ کی طرف سے ایک دلدوز سوانی چیخ سنائی دی۔ ٹرانسمیٹر پر یکے بعد دیگرے پیغامات آنے لگے۔ وہ چیخ ہم نے ہی نہیں، ایس بی ایف کے اور لوگوں نے بھی سنی تھی اور وہ ہمیں چیخ کے بارے میں بتا رہے تھے۔

"ایا سین تو ابھری!" ایک پیغام ختم ہوتے ہی اچانک اول خان لائن پر آگیا۔ "ہماری طرف چیخ کی آواز واضح نہیں تھی۔ اس کے بارے میں تمہاری کیا رائے ہے؟ اوور!" اول خان کی آواز سے الجھن ظاہر ہو رہی تھی۔

"میں نے نہ صرف آواز سنی ہے بلکہ شاید پہچان بھی لی ہے۔" میں نے اپنے ایرجنس کا بٹن دبا کر کہا۔ "اسے کسی بے زار

سے مارا گیا ہے لیکن مرتے مرتے اپنی پوری قوت سے چیخ کر اس نے ملا سرکاؤ کے لئے مشکل پیدا کر دی ہے۔ اس چیخ پر انسپکٹر حرکت میں نہ آیا تو مجھے حیرت ہوگی۔ اوور!"

"اوور اینڈ آل" اول خان نے دوسروں کے لئے لائن خالی ہونے کا اعلان کر دیا۔

چند منٹ اسی طرح گزر گئے کہیں سے کوئی خبر نہیں آ رہی تھی۔

پھر اچانک اول خان ہی کی آواز ابھری۔ "ایم پی! ابھی ابھی سفید حویلی کے پیچھے ایک بہت چھوٹا سا شعلہ بھڑکا ہے اور اب وہاں آگ جل رہی ہے۔ اوور!" اس بار اس کی آواز سے ہلکا سا جوش جھلک رہا تھا۔

"ہلکی سی سرخی میں نے بھی دیکھی ہے۔" میں نے اعتراف کیا۔ "شاید وہ مرنے والے کی لاش جلا رہے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ اب ان کی خود اختیاری کو مجروح کرنا ضروری ہو گیا ہے تاکہ وہ خوف زدہ ہو کر بھاگ نکلنے کی کوشش کریں۔ ان میں بھگدڑ مچی تو امکان ہے کہ اصل مجرم ساتھیوں میں سے کسی ایک کشتی میں نکل جائے۔ اوور!"

"تو کیا تم چاروں طرف سے فائر کرانا چاہتے ہو؟ اوور!" اس نے حیرت سے پوچھا۔

"نہیں کمانڈر! میں نے تمہارے پاس ولدبے آواز رائفلیں بھی دیکھی ہیں۔ اپنے کسی بہترین نشانچی سے جنگل اسٹرم کے اندر ایک فائر کرا دو۔ دوسرا وار شکروالی شمالی سمت سے ایس پی قائمہ کرے گا۔ ہیلو ایس پی قائمہ! شکر پیٹ چھپنے والے بیٹوں سے تمہاری اب بھی تمہاری رینج میں ہیں؟ اوور!"

"لیس سر!" ایس پی قائمہ نے فوراً ہی جواب دیا۔ "اب وہ چار ہو گئے ہیں اور کنارے پر کھڑے ہوئے بے پروائی سے سگریٹ پی رہے ہیں۔ ہلکے سے ایک ہی برسٹ میں چاروں ڈھیر ہو جائیں گے۔ اوور!"

میں ایس پی قائمہ کی خوشی کو سمجھ رہا تھا۔ اُسے اس مہم میں پہلا شکار کھیلنے کا اعزاز حاصل ہونے والا تھا اور وہ اس اعزاز کو حاصل کرنے کے لئے بے چین ہو گیا تھا۔

ایس پی قائمہ اور ایاسین کے درمیان جزیرہ حائل تھا اس لئے ایس پی قائمہ ایاسین سے ہونے والے فائر کا شعلہ نہیں دیکھ سکتا تھا۔ میں نے اسے اسٹینڈ بائی کرا کے اول خان کو بے آواز فائر کرانے کا حکم دیا۔ مشرقی سمت کی واضح بلندی سے ایک شعلہ ٹوٹے ہوئے تارے کی طرح جزیرے کی طرف لپکا۔

"ایس پی قائمہ! فائر....." میری آواز خود کار رائفل کے مسلسل فائر کی ہولناک گونج میں معدوم ہو گئی۔

رائفل صرف چند سیکنڈ کے لئے چلی تھی اس کی گونج میں چار دلدوز انسانی چیخیں بھی شامل ہو گئیں اور اس کے ساتھ جزیرے کی طرف سے اچانک اندھا دھند گولیاں چلنے لگیں۔

"اوور بڑی! ہماری طرف سے کوئی جوابی فائر نہیں ہوگا

سولو پولیس کو جزیرے سے محفوظ فاصلے تک پیچھے ہٹا لے جاؤ۔ جزیرے کی واٹر لائن پر نگاہ رکھو۔ جو کشتی یا جاندار ادھر سے نکل کر کھلے پانی میں آئے اسے کنٹرولڈ فائر سے تباہ کر دو۔ جب تک وہ جزیرے سے نکل کر کھلے پانی میں نہیں آتے انہیں غافل اور بدحواس رہنے دو۔ وہ یہی سمجھتے رہیں گے کہ ان ہی میں سے کسی سے غلطی سے فائر ہوا ہے..... اوور ٹو کمانڈر!"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" اول خان کی آواز آئی "لیکن بے آواز فائر پہچان لیا گیا ہوگا۔ عریان کا نشانہ بے خطا ہے۔ اس نے جنگل اسٹرم کے احاطے کا نشانہ لیا تھا۔ اوور!"

"ہم نے پانی میں پہلا پتھر پھینک دیا ہے۔ اب انتظار کرو..... اوور اینڈ آل۔"

"لیکن انسپکٹر اور اس کی پارٹی کہاں غائب ہے؟" سلطان شاہ نے سوال کیا "ابھی تک ان کے وجود کا کوئی ثبوت یا اشارہ نہیں مل سکا۔" وہ اس بارے میں تشویش میں مبتلا نظر آ رہا تھا۔

"ہو سکتا ہے کہ وہ جزیرے پر پہنچنے میں کامیاب ہی نہ ہو سکے ہوں۔"

"ایسی صورت میں انسپکٹر تم سے فون پر ضرور رابطہ کرتا۔ اسے معلوم ہے کہ تم ایاسین پر ہو۔"

سلطان شاہ کا آخری سوال فکر انگیز تھا۔ میں سوچ میں پڑ گیا۔ انسپکٹر علی اسد بہت دلیر اور تجربے کار افسر تھا لیکن ملا سرکاؤ ایک گرگ باراں دیدہ تھا۔ یہ بھی ہو سکتا تھا کہ انسپکٹر اپنی یا اپنے کسی ماتحت کی ہلکی سی لغزش کے نتیجے میں ملا سرکار کے آدمیوں کے ہتھے چڑھ گیا ہو۔

میرے لئے وہ موہوم سا امکان بھی تکلیف دہ تھا لیکن انسپکٹر کی طرف سے طویل خاموشی ایسے منفی امکانات کی بنیاد فراہم کر رہی تھی۔ اس کی طرف سے کسی کارروائی کے شواہد سامنے آئے بغیر اس نے مجھے فون کیا تھا۔ بہت غیر معمولی بات تھی۔

جزیرے کے گرد پھیلے ہوئے ملا سرکاؤ کے محافظ کئی منٹ تک فضا میں اندھا دھند گولیاں برساتے رہے۔ قیامت کی اس گھن گرج سے جزیرے کے سوئے ہوئے امن و دبا کی چڑیا کو بیدار ہوئے اور ادھر سے اڑانوں کا ایک دردناک طوفان فضا میں اٹھنے لگا۔ خوفزدہ عورتوں اور بچوں کی لرزہ خیز چیخیں ہر لحاظ سے قابلِ رحم تھیں۔

وہ چند منٹ تک وحشیانہ انداز میں اندھا دھند فائرنگ کرتے رہے پھر انہیں خیال آیا کہ وہ ہوا اور پانی میں اپنا گولہ بارود ضائع کر رہے ہیں جب کہ جوابی فائر کا سرے سے وجود ہی نہیں تھا۔ یہ احساس ہوتے ہی ان کی فائرنگ کا زور ٹوٹنے لگا اور پھر رفتہ رفتہ فائرنگ ختم ہو گئی لیکن جزیرے کی آبادی میں پیدا ہونے والا خوف و ہراس بدستور برقرار تھا۔ وحشت زدہ ہیجانی چیخوں کا ملا جلا شور کانوں کے پردے پھاڑے دے رہا تھا۔

"ہیلو ایم پی!" اول خان کی آواز آئی "جزیرے کے جنوبی

کھاٹ پر اباسین کے سامنے بھیڑ جمع ہونے لگی ہے۔ شاید وہ لوگ بھاگنے کی تیاریاں کر رہے ہیں۔ وہ ایک کشتی کے رسے کھول دیئے گئے اور وہ اب وہ پانی میں چکراتی ہوئی آگے جا رہی ہے۔ دوسری کشتی بھی تیزی سے بھری جا رہی ہے...... اوور!"

"جب تک وہ شمارٹن رینج میں رہتے ہیں' انہیں بالکل نہ چھیڑو' زیادہ سے زیادہ ڈاکوؤں اور کشتیوں کو بیچ میں آنے دو پھر انہیں ایک ساتھ ہی بھاری اسلحے سے اڑا دینا..... اور سولو پولیس والے اپنے انجن اسٹارٹ کر لیں۔ کسی بھی لمحے دریا میں دشمن کا ہانکا شروع ہو سکتا ہے۔ مشرقی اور جنوبی گھاٹ کے علاوہ وہ لوگ کسی اور سمت سے بھی کشتیاں کھول کر فرار ہونے کی کوشش کر سکتے ہیں۔ اوور اینڈ آل۔"

مجھے معلوم تھا کہ چور کے پاؤں نہیں ہوتے اور ملا سرکار چور ہی نہیں قاتل' سماجی غدار' دہشت گرد اور ڈاکوؤں کا سب سے بڑا سرغنہ بھی تھا۔ حالات بگڑتے ہوئے دیکھ کر وہ ایک لمحے کے لئے بھی ست بیلہ ٹھہرنے کی ہمت نہیں کر سکتا تھا۔ وہ نہ صرف خود فرار ہوتا بلکہ فرار کے لئے تیز ترین ذریعے پر انحصار کرتا جو اس کی اسپیڈ بوٹ کی صورت میں مشرقی گھاٹ پر موجود تھا۔ ایک بار خطرہ بھانپ لینے کے بعد وہ کسی سست رفتار کشتی میں اپنے مقدر کا انتظار کرنے کی ہمت نہیں کر سکتا تھا۔ اس کے ذہن کو خطرے کی اس سطح پر لانے کے لئے ہی میں نے گنبد اور حرم پر ایک بے آواز فائر کرایا تھا۔ اور اب مجھے یقین تھا کہ وہ کسی بھی لمحے مشرقی گھاٹ سے نکل بھاگے گا اس لئے میں سارٹن گنیں چھوڑ کر سولو بوٹ نمبر ایک اور دو کے درمیان موجود تھا۔ جہاں سے وہ گھاٹ نظر آتا تھا۔ باقی معاملات میں نے اول خان کی صوابدید پر چھوڑ دیئے تھے۔

درختوں میں چھپا ہوا وہ تاریک گھاٹ مشکوک سرگرمیوں کے لئے بہترین مقام تھا لیکن وہاں سے باہر آتے ہی ملا سرکار اور اس کے حواری پوری طرح میری زد میں آ جاتے۔ وہ ایک ایسا مبارک لمحہ ہوتا جس کے انتظار میں لمبی مدت سے اس خبیث سماجی کا پیچھا کرتا پھر رہا تھا۔ مجھے یقین تھا کہ اس رات مجھے ملا سرکار سے دو دو ہاتھ کرنے کا موقع ضرور ملے گا۔

"ہیلو ایبل! سات نمبر سے تین بھری ہوئی کشتیاں کھلے ہوئے پانی میں آگئی ہیں۔ گھاٹ پر مسلح آدمیوں کی بھیڑ لگی ہوئی ہے اور وہ سب ایک دوسرے سے پہلے کشتیوں میں سوار ہونے کی کوشش کر رہے ہیں۔ میں تینوں کشتیوں اور اس ہجوم پر بیک وقت فائر کھلوانے جا رہا ہوں...... اوور!"

"یہ سب معمولی درندے ہیں۔ ان میں ایک بھی بچ کر نہ نکلنے پائے۔ اوور اینڈ آل۔" میں نے پرجوش لہجے میں کہا تاکہ میری آواز سننے والے دوسرے لوگوں کے حوصلے بھی بڑھ جائیں۔

ہولناک بارودی دھماکوں کی روشنی میں اور یک اباسین اس حد تک منور ہو گیا کہ اس کے سینے پر موجود انسانی ہیولے تک نظر آنے لگے۔ ان [illegible] دھماکوں کے پس منظر میں [illegible]

رائفلیں تواتر کے ساتھ چل رہی تھیں۔ آتش و آہن کی اس برسات کی زد میں آ کر مرنے اور جھلسنے والے انسان تماشا بنے' اپنی پوری آوازوں کے ساتھ جہنمی بلاؤں کی طرح چیخ رہے تھے لیکن وہ امان کی ایسی مبارک رات تھی جس میں امن و امان کے دشمنوں کو ست بیلہ کے نواح میں دور دور تک پناہ میسر نہیں تھی۔ ملا سرکار کی اندھی تقلید کرنے والوں پر ان کے اپنے گھناؤنے اعمال جہنمی آگ کی صورت میں نازل ہو رہے تھے اور وہ خود اسی بے بسی سے دوچار تھے جس میں وہ برسوں سے بے گناہوں کو مبتلا کرتے چلے آ رہے تھے۔ وہ اپنے اعمال کی منزل پر پہنچ چکے تھے اور اس رات مکافات عمل سے دوچار تھے۔

کانوں کے پردے پھاڑ دینے والے چار بارودی دھماکوں کے بعد اباسین پھر اندھیرے کا حصہ بن گیا لیکن اس کے بعد سے چار رائفلوں کی گولیاں' اسپیڈ کے جگنوؤں کی طرح ست بیلہ کے جنوبی گھاٹ کی طرف تیرتی رہیں۔

اباسین سے ہونے والی اس خوفناک جوابی کارروائی نے ست بیلہ تو کیا شاید سکھر اور روہڑی جیسے شہروں کو بھی ہلا کر رکھ دیا ہوگا۔ ملا سرکار ان آوازوں کے بعد ست بیلہ میں نہ رک سکا اور بلبلا کر باہر نکل آیا۔

اس کی اسپیڈ بوٹ شمالی ہی سے پانی پر تقریباً اڑتی ہوئی تاریک گھاٹ سے باہر نکلی تھی۔ اس کے پہلوؤں پر دور دور تک اڑنے والی پانی کی پھواریں آگ کی روشنی میں سفید چادروں کی طرح جگمگا رہی تھیں۔

"ٹوفانٹ..... اسپیڈ بوٹ کو میں خود دیکھوں گا۔ میری واضح ہدایت کے بغیر جزیرے کا محاصرہ ختم نہیں ہونا چاہئے۔" میں نے سخت لہجے میں کہا۔ "ہیلو ایبل! تم اپنے فون پر سکھر کو اطلاع دو کہ ست بیلہ پر ڈاکوؤں کے ایک بڑے گروہ سے مقابلہ جاری ہے۔ اوور اینڈ آل!" میں نے اپنے ساتھیوں کو تیار رہنے کا اشارہ کرتے ہوئے اپنی ہدایت مکمل کیں۔

اسپیڈ بوٹ جوں ہی ذرا قریب آئی' سلطان شاہ نے بجرے کی گن سے تیز روشنی کا ایک گولا اس سے داہنی طرف پھینکا اور فضا چند ثانیوں کے لئے دور تک منور ہو گئی۔

اسپیڈ بوٹ میں صرف تین افراد تھے۔ ان میں ملا سرکار بھی تھا۔ وہ بارعب تو پہلے سے تھا لیکن اس وقت اس کی زلفیں بھی بڑھی ہوئی تھیں۔ بے ترتیب داڑھی اور الجھی ہوئی زلفوں کے ساتھ اس وقت وہ کوئی وحشی درندہ نظر آ رہا تھا۔ روشنی ہوتے ہی اس نے دہشت زدہ ہو کر اپنا سر کاندھوں میں چھپا لیا تھا لیکن میں اس سے پہلے ہی اپنے اس منحوس حریف کو اچھی طرح پہچان چکا تھا جو ہمیشہ چکنی مچھلی کی طرح پھسل کر میرے ہاتھوں سے نکل جاتا تھا۔ روشنی کا گولا پھینکنے کا جہاں تک ہمیں یہ فائدہ ہوا کہ ہم نے اپنے اصل ٹارگٹ کو پہچان لیا' وہیں ان لوگوں نے بھی دریا میں دور تک پھیلی ہوئی ہماری [illegible] کو دیکھ لیا اور وہ اندھا دھند گولیاں

دھماکے ہوتے ہماری ڈنگی اور بارہویں موٹربوٹ کے درمیان سے سیدھے نکلتے چلے گئے۔ ان کا رخ مشرق کی طرف تھا۔

اسپیڈبوٹ کی روشنیاں اس بار بھی بند تھیں۔ لیکن دریا کے سینے پر بنائی ہوئی اس کی سفید دھار کی وجہ سے اس پر نگاہ رکھنا دشوار نہیں تھا۔ ہماری موٹربوٹ اسی راستے پر بڑھتی رہی۔

وہ لوگ پیچھے کی طرف مسلسل فائر کر رہے تھے لیکن تیز رفتاری کی وجہ سے وہ ہماری بوٹ کا صحیح نشانہ لینے سے قاصر تھے۔ ہماری بوٹ کی رفتار ایک دم تیز ہوئی لیکن میں نے بھاری بدن والے کو تختی کے ساتھ اسپیڈبوٹ سے قریب ہونے سے روک دیا میں اپنا اور ان کا درمیانی فاصلہ بڑھانا چاہتا تھا۔

جب اسپیڈبوٹ کچھ دور نکل گئی تو میں نے اپنی بوٹ کے ناخدا کو رفتار بڑھا کر اس کا پیچھا کرنے کی اجازت دے دی۔ اسی کے ساتھ میں نے میگزین لگی ہوئی رائفل سنبھال کر اسپیڈبوٹ پر فائرنگ شروع کردی۔

میں نے درمیانی فاصلہ بڑھانا اس لئے ضروری سمجھا تھا کہ میں نے بھانپ لیا تھا کہ ان کے ہتھیاروں کی مار ہماری رائفل سے کہیں کم تھی۔ فاصلہ بڑھا کر ہم ان کی رینج سے نکل گئے تھے۔ لیکن وہ ہنوز ہماری زد میں تھے۔

ہماری موٹربوٹ میں میگزین کی پیٹیوں کی کوئی کمی نہیں تھی اس لئے میں اسپیڈبوٹ پر بہت تسلسل کے ساتھ گولیاں برسا رہا تھا۔ ان کی طرف سے بھی فائرنگ کی جا رہی تھی۔ لیکن ان کی گولیاں ہم تک پہنچنے سے پہلے ہی پانی میں سرد ہوئی جا رہی تھیں جب کہ ہماری گولیاں ان سے آگے تک جا رہی تھیں۔

اچانک میرا وار چل گیا اور اسپیڈبوٹ سے بیک وقت دو کربناک چیخیں ابھریں۔ مسلسل فائرنگ کا یہی ایک فائدہ تھا کہ جب تک نشانہ خطا ہو رہا تھا گولیاں بیکار ہو رہی تھیں لیکن ایک نشانہ سچا ہوتے ہی اس متحرک ٹارگٹ پر دوسرا نشانہ خود بخود میری زد میں آگیا۔ وہ دونوں ہی چیخیں خاصی کربناک تھیں۔ مگر میں جانتا تھا کہ میرا مقابلہ ملا سرکار جیسے چالاک اور مکار حریف سے تھا اور وہ بھی اسپیڈبوٹ پر تین افراد سوار تھے جن میں سے کم از کم ایک

بالکل محفوظ تھا اس لئے میں نے فائرنگ کے تسلسل میں ذرا بھی فرق نہ آنے دیا۔ تیسرے کو مار لینے سے پہلے تساہل ہمارے حق میں مہلک ثابت ہو سکتا تھا۔

پھر اچانک ایک عجیب بات ہوئی کہ اسپیڈبوٹ خطرناک حد تک چھوٹے دائرے میں چکر کاٹ کر اسی رفتار سے ہماری طرف آنے لگی۔ اس وقت ہماری رفتار بھی ساٹھ ناٹ سے کسی طرح کم نہیں تھی۔ مجھے گمان گزرا کہ ملا سرکار اسپیڈبوٹ کو ہماری موٹربوٹ سے ٹکرانا چاہتا ہے۔ اس تصور ہی سے میرے ہاتھ پاؤں بری طرح پھول گئے۔ لیکن بھاری بدن والے نے بڑی مہارت کے ساتھ ہماری موٹربوٹ کا رخ اسپیڈبوٹ سے کاٹ کر دوبارہ کنارے کی طرف کر لیا۔

تصادم کا خطرہ ٹل گیا لیکن ملا سرکار کی حکمت عملی میری سمجھ میں اس وقت آئی جب اس کی طرف سے چلائی ہوئی دو گولیاں ہمارے سروں پر سے گزر گئیں۔ دراصل اپنی جان پر کھیل کر وہ ہمیں قریب کر رہا تھا تاکہ ہمیں اپنی رینج میں لے کر ختم کر سکے۔ اس مرحلے پر میں اس جھٹکے سے فوراً ہی سنبھل سکا لیکن سلطان شاہ اور دراز قامت نے رائفلیں سنبھال کر دوبارہ گھومتی ہوئی اسپیڈبوٹ پر فائر کھول دیا اور انہیں دوبارہ کر دو سرا وار کرنے کا موقع دیئے بغیر فرار پر مجبور کر دیا۔

چند لمحوں بعد ہم بھی اپنا چکر پورا کر کے اسپیڈبوٹ کے تعاقب میں بڑھے تو ان لوگوں نے ہماری فائرنگ کے زد سے باہر نکلنے کے لئے اپنی رفتار بہت تیز کر دی۔ وہ مقابلے سے نہیں بلکہ ہمارے ہتھیاروں کی رینج سے خائف تھے۔

اسی وقت سلطان شاہ یا دراز قامت میں سے کسی کا نشانہ کارگر ہوا۔ اس بار ملا سرکار اور اس کے دونوں ساتھی بیک وقت گولیوں کی باڑھ پر آگئے تھے۔ ان کی دلخراش چیخوں کے ساتھ ہی اسپیڈبوٹ اپنی رفتار کی آخری حدوں کو چھوتے ہوئے ہم سے دور ہونے لگی۔

لمحہ بھر بعد ہی مجھے اندازہ ہو گیا کہ وہ تینوں ہی ہلاک یا شدید زخمی ہو چکے تھے اور شاید ان میں سے کوئی کنٹرول سے الجھ گیا تھا اس لئے اسپیڈبوٹ اپنی رفتار پر دوڑ رہی تھی لیکن اس وقت اس پر کسی کا کوئی کنٹرول نہیں تھا۔

وہ ایوب برج کے نیچے سے گزر کر خطرناک انداز میں لنسڈاؤن برج کے آہنی ڈھانچے کے لئے بنی ہوئی کنکریٹ کی دیوقامت بنیادوں کی طرف بڑھ رہی تھی۔ کوئی بھی ہوش مند شخص اس رفتار سے ایسی سمت میں سفر کرنے کی جرات نہیں کر سکتا تھا۔

پلک جھپکتے ہی اسپیڈبوٹ اپنی اسی رفتار کے ساتھ کنکریٹ کی اس مستحکم بنیاد سے جا ٹکرائی اور ایک ہولناک دھماکے کے ساتھ فضا میں بوٹ اور اس کے سواروں کے پرخچے اڑ گئے۔ وہ بھیانک منظر اس قدر لرزہ خیز اور دل دہلا دینے والا تھا کہ ملا سرکار سے آخری درجے کی نفرت ہونے کے باوجود میں نے گھبرا کر اپنی آنکھیں بھینچ لیں۔ بھاری بدن والے نے اسپیڈبوٹ کے مقدر کا اندازہ لگاتے ہوئے عین آخری لمحات پر موٹربوٹ پر نصب تمام سرچ لائٹس روشن کر دی تھیں جن کی وجہ سے اندھیرے میں رونما ہونے والا حادثہ اور بھیانک ہو گیا تھا۔

اسپیڈبوٹ کے ملبے کے ساتھ فضا میں انسانی اعضا اڑتے ہوئے صاف نظر آئے تھے اس لئے وہاں رک کر وقت برباد کرنا بے سود تھا۔ میں نے موٹربوٹ کو ایاسین کی طرف موڑنے کا حکم دے دیا۔

وہاں فضا پر سکوت چھایا ہوا تھا۔ فائرنگ کا ہولناک شور دم توڑ چکا تھا مگر فضا میں جلے ہوئے بارود کی تیز بو موجود تھی۔ جو بہ

رہیں رکو گے؟ اوور۔"

"کنٹرول کو اس معاملے کی اطلاع دے دی گئی ہے؟ اوور۔" میں نے سوال کیا۔

"ہاں وہاں سے مسلح پولیس کی بھاری نفری ساز ہو بیلے کے لئے روانہ ہو چکی ہے چند منٹ پہلے ایس پی نے خود فون کر کے یہ اطلاع دی تھی۔ اوور۔"

پولیس والوں کا کام کرنے کا ایک علیحدہ انداز ہوتا ہے وہ بیشتر مواقع پر اپنی اس روایتی خوش فہمی کی وجہ سے مار کھا جاتے ہیں کہ ان کی وردی کے احترام اور خوف کی وجہ سے کوئی مجرم ان پر ہتھیار نہیں اٹھا سکے گا لیکن جدید ترین ہتھیاروں کی نت نئی اقسام چور بازاروں میں دستیاب ہونے کے ساتھ ہی دنیا کے ہر خطے میں مجرموں کی نفسیات میں بہت خون ریز اور جارحانہ تبدیلیاں آئی ہیں۔ مجرم کوئی واردات کرنے کے بعد بلا کسی روک ٹوک فرار ہو سکیں تو اور بات ہے لیکن ان کی مزاحمت کی جائے یا ان کا راستہ روکا جائے تو وہ قانون کے محافظوں کے مقابلے میں بھی ڈٹ جاتے ہیں اور اپنے ہتھیاروں کی برتری کی وجہ سے فریق مخالف کو اپنے

سے زیادہ جانی نقصان سے دوچار کر دیتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ اپنی جان کو فرائض کی انجام دہی پر فوقیت دینے والے اہلکار کبھی بھی واردات کے دوران میں دخل اندازی کا خطرہ مول نہیں لیتے۔ فائرنگ کا شور اور زخمیوں کی واویلا زیادہ ہی قریب سے سنائی دے تو موقع سے کھسک جاتے ہیں اور اس وقت تک جائے

واردات کا رخ نہیں کرتے جب تک کہ جرم مکمل ہو جانے کے بعد وہاں میدان صاف نہ ہو گیا ہو۔

میرے دل میں پولیس کے فرض شناس اہل کاروں کے لئے عزت و احترام کا ہر جذبہ موجود تھا لیکن اس محکمے کی عمومی شہرت کی وجہ سے میں ست پلہ میں صرف انہی کی کارروائیوں پر انحصار نہیں کر سکتا تھا۔

ملا سرکار کے بہت سے ساتھیوں کی لاشیں اس ویرانی جزیرے کے کناروں پر بکھری ہوئی تھیں۔ کچھ کو دریا کی بے رحم موجیں اپنے بطن میں نگل گئی تھیں۔ مجھے یقین تھا کہ دریا میں تیر کر ان میں سے کوئی بھی کسی دوسرے کنارے پر پہنچنے میں کامیاب نہیں ہو سکا ہوگا۔ کیونکہ ان کو ٹھکانے لگانے کے لئے سوار بوٹس میں مسلح جوانوں نے جزیرے کا محاصرہ کیا ہوا تھا لیکن یہ ضرور ممکن تھا کہ ہر

طرف موت کو سایہ فگن دیکھ کر ان میں سے چند مکار لوگ دوبارہ جزیرے میں جا چھپے ہوں۔ ایسے دو چار مسلح ڈکیت بھی جزیرے پر چھپے ہوتے تو وہ پولیس والوں اور مقامی آبادی کے لئے بہت بڑا خطرہ ثابت ہو سکتے تھے۔ موت کو سامنے پا کر وحشی درندہ بن جانا ان کے لئے معمولی امر ہوتا اور ایسے مجرموں کو کسی روایتی کارروائی سے زیر کرنا آسان نہیں ہوتا اس لئے میں چاہتا تھا کہ اول خان کی ایجنل

ٹاسک فورس کے پیشہ ور کمانڈوز بھی اپنا محاصرہ برقرار رکھتے ہوئے چاروں طرف سے جزیرے میں داخل ہو جائیں اور جہاں بھی

مزاحمت کے آثار دیکھیں، اپنی پیشہ ورانہ مہارت سے انہیں نیست و نابود کر دیں۔

"پولیس والوں کو بالکل اندازہ نہیں ہو سکے گا کہ ان کے آنے سے پہلے یہاں کیا کھیل کھیلا جا چکا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ملا سرکار کے کچھ آدمی اب بھی ست پلہ میں چھپے ہوئے ہوں۔ میری رائے ہے کہ تم کو بھی اپنے آدمیوں کے ساتھ جزیرے پر آ جانا چاہئے۔ آپریشن مکمل ہونے تک ہمیں یہاں رکنا ہوگا۔ اوور۔"

"کمانڈر ٹو سوار بوٹس" اول خان نے مجھ سے مزید کچھ کہے بغیر ہدایات جاری کرنی شروع کر دیں "ہر بوٹ اپنی پوزیشن سے سیدھ لے کر جزیرے پر بڑھے اور کمانڈوز اپنے ہتھیاروں کی کٹ کے

ساتھ جزیرے پر اتر آئیں۔ ہر شخص اپنے راستے میں دیکھ بھال کرتا ہوا سفید عمارت کی طرف بڑھے گا۔ ہمیں وہیں جمع ہونا ہے۔ اوور اینڈ آل۔"

"ہدایات پر پوری طرح عمل ہوگا سر!" سوار بوٹ والوں کی آواز ابھری۔ "اوور اینڈ آل۔"



اس طرح باری باری ہر موٹر بوٹ سے ہدایات کی موصولی کا اقرار کیا گیا جوں ہی یہ سلسلہ مکمل ہوتے ہی اول خان ایک مرتبہ پھر لائن پر آ گیا۔ "ٹھیک ہے ایم بی! اب اپنی موٹر بوٹ ایاسین کی طرف بھیج دو۔ اوور"

"اس کی کیا ضرورت پیش آ گئی؟ اوور" میں نے قدرے حیرت سے پوچھا۔

"ایاسین بڑی موٹر بوٹ ہے۔ اسے گھاٹ تک لانے کی کوشش کی گئی تو کنارے کے اتھلے پانی میں مٹی میں پھنسنے کا خطرہ ہے۔ ایاسین سے کناروں تک آمد و رفت کے لئے موٹر بوٹ ہی استعمال کی جاتی ہے۔ اوور۔"

میں نے ہاتھ ہلا کر بوٹ کے دو نفری عملے کو ایاسین کی طرف نکل جانے کی ہدایت کی اور خود اول خان سے مخاطب ہو گیا۔ "لیکن ایاسین کو دریا میں بھی تو اتارا گیا ہو گا؟ اوور"

اس کی ہلکی سی ہنسی کی آواز ابھری۔ پھر وہ بولا "میں تمہاری الجھن سمجھ رہا ہوں۔ یہ کارروائی کرین رفیو کے ذریعے عمل میں آتی ہے یا پھر اسے توڑ کے گہرے پانی میں اتارا جاتا ہے۔ اوور۔"

"اب یہ بات چھڑ ہی گئی ہے تو میری یہ الجھن بھی دور کر دو کہ ایاسین نے کراچی سے یہاں تک دریا کے پاٹ پر بنی ہوئی آبی رکاوٹوں کو کیسے عبور کیا ہو گا؟ اوور"

"آبی راستوں کے بارے میں مجھے بھی زیادہ علم نہیں ہے لیکن اتنا ضرور معلوم ہے کہ کوٹری بیراج سے آگے صرف سیلابی موسم میں قابل پانی گزرتا ہے جبکہ دریا کا یہ حصہ سال بھر تقریباً خشک رہتا ہے۔ ایاسین کو تحقیقی مقاصد کے لئے کراچی سے ٹریلر پر لایا گیا تھا اور بالائی سندھ کے کسی مقام پر دریا میں اتارا گیا تھا۔ دریا کے محدود علاقے میں کام مکمل ہونے کے بعد شاید ایاسین کو واپس بھیج دیا جائے گا۔ ایس ٹی ایف کے مقاصد حاصل ہونے تک یہ موٹر بوٹ انہی مضافات میں سرگرم رہے گی۔ دریائی راستوں پر کنٹرول اور ان کی ناکہ بندی کے لئے ایسے متحرک بیس اسٹیشن کی ضرورت کو اب بہت سے سرکاری ادارے بھی تسلیم کرنے لگے ہیں۔ کشتیوں اور بیڑیوں میں بیٹھ کر پولیس ڈاکوؤں کا قلع قمع نہیں کر سکتی۔ اوور"

"تو کیا مقامی اور غیر ملکی ماہرین کی تحقیقی جماعت بھی تم لوگوں کی اپنی اختراع ہے؟ اوور" میرے لئے اونچل ماسک فورس کا تصور رفتہ رفتہ پراسرار بنتا جا رہا تھا۔

"نہیں، نہیں۔ وہ سائنس دان درحقیقت ہمارے مہمان ہیں اور صرف ایاسین کی موجودگی سے استفادہ کر رہے ہیں۔ ان کی ایاسین پر آمد سے ایس ٹی ایف کو بھی ایک آڑ مل گئی ہے۔ وہ لوگ ہمارے ملک کے لئے بیش قیمت تحقیقی مواد اکٹھا کر رہے ہیں جس کے نتیجے میں دریا کے کناروں پر آباد علاقوں میں خوشحالی کی امید روشن ہے۔ اوور"

"اور اس پر بھی تمہارا یہ دعویٰ برقرار ہے کہ تمہیں ایس ٹی ایف کے سرکاری یا غیر سرکاری ہونے کے بارے میں کوئی علم نہیں ہے؟ اوور"

"یہ واقعی ایک راز ہے۔ ہم لوگوں کے اطمینان کے لئے بس اتنا ہی کافی ہے کہ ایس ٹی ایف کا ہر قدم قومی مفادات سے ہم آہنگ ہوتا ہے۔ ہمیں ملک اور قوم کے مفادات کے خلاف کوئی کام نہیں سونپا جاتا۔ اسی اطمینان کی وجہ سے ہمارا ہر افسر اور جوان اپنا مقررہ ہدف حاصل کرنے کے لئے سر دھڑ کی بازی لگا دیتا ہے۔۔۔۔ اچھا موٹر بوٹ آ گئی ہے۔ میں عرفان کو ہدایات دے کر تمہاری طرف آ رہا ہوں۔ اوور اینڈ آل"

اول خان کے آنے تک ایرجنس پر وقفے وقفے سے اس کے ذرائع کے پیغامات آتے رہے۔ وہ موٹر بوٹس کو خشکی پر چھوڑ کر جزیرے میں گھس چکے تھے اور اپنی پوزیشنوں کے بارے میں اپنے کمانڈر کو خبریں دے رہے تھے۔ ان پیغامات میں کوئی جواب طلب بات نہیں تھی اس لئے میں خاموش ہی رہا۔ دوسری طرف سے اول خان بھی خاموش ہی رہا۔

موٹر بوٹ اپنی تیز روشنی والی سرچ لائٹ سمیت واپس جا چکی تھی اور میں ایرجنس اپنے گلے میں لٹکائے اپنی رائفل سمیت تاریک گھاٹ پر متعدد لاشوں کے درمیان کھڑا ہوا تھا۔ اس وقت میرے ذہن میں خیالات کی ایک ہولناک یلغار جاری تھی۔ سوچ رہا تھا۔ آقا سرکار کی سازش ہی یہ تھی کہ سندھ کے مختلف علاقوں میں اپنے اندھے معتقدین کے سہارے قتل عام، سرکشی اور بغاوت کی آگ بھڑکا کر اس دھرتی پر خون کی نہریں بہا دے اور لوگوں کے مختلف طبقوں کے درمیان نفرت کی ایسی آگ بھڑکائے کہ وہ علاقہ اپنے تمام حساب رہ رہ کر کسی پکے ہوئے پھل کی طرح اس کی جھولی میں جا گرے۔ لیکن اس رات ست بیلہ پر جو کچھ ہوا اس کا آقا سرکار کے منصوبے سے کوئی تعلق نہیں تھا۔ جو کچھ ہوا وہ اس کی توقع اور وہم و گمان کے بالکل برعکس ہوا اور نہ جانے کتنے جیتے جاگتے انسان موت کی دیوی کی بھینٹ چڑھ گئے۔ اس منصوبے کے تانے بانے میرے اپنے تھے لیکن اس کے نتیجے میں جو دو حلیف ایک دوسرے کے حریف بن کر آپس میں مقابلے پر اترے، وہ دونوں ہی مشتعل اور سفاک درندے تھے۔ سوار رجب علی تو پھر بھی اپنی ناک نیچی کر کے غلام روشن کے ہمراہ آقا سرکار سے مذاکرات کے لئے ست بیلہ پہنچا تھا لیکن آقا سرکار نے ایک بھاری نفری کو اس معرکے کا ایندھن بنا دیا تھا۔ وہ خود بھی مرا تھا اور اپنے ساتھ سب کو لے مرا تھا۔

اتنے انسانوں کی اجتماعی ہلاکت اس لحاظ سے افسوسناک تھی کہ وہ سب جیتے جاگتے انسان، ماؤں کے بیٹے، بچوں کے باپ، بیویوں کے سہاگ یا بہنوں کے بھائی تھے لیکن انہوں نے دیدہ و دانستہ موت کا راستہ اپنی ضد اور مرضی یا شوق سے اختیار کیا تھا، جس زندگی

بچ جانے کے لیے وہ دادا کے ذوال کے دولت کے انبار سمیت رہے تھے۔ ذوکار وہ زندگی ہی صفحۂ ہستی سے مٹ گئی تھی۔ ان کے ہاتھوں جو مظلوم تھے مرنے اور برباد ہونے رہے تھے ان کی آہیں اثر لا کر رہی تھیں۔ سارے ظالم مکافاتِ عمل کی ہولناک چکی میں پس کر رہ گئے تھے۔

لیلیٰ ولی نے خودکشی کر لی تھی، سردار رجب علی کی لاش شاید کیبن نمبر کی مانند چتا میں جل رہی تھی۔ ملا سرکار کا وجود بے شمار چیتھڑوں میں تبدیل ہو کر بے نشان غباروں جیسی دھات بنے اور دریا کی لغب ناک لہروں پر بکھر چکا تھا۔ اس کے حواری اپنے بعد زندہ رہ جانے والوں کے لیے عبرت کا شاہکار بن کر اندھیرے گھاٹ پر بکھرے ہوئے تھے۔

بوٹ کے آتے ہی گھاٹ اچانک بھرپور روشنی میں نہا گیا۔ دوسری طرف ایاسین والوں نے بھی ایک ہوٹر بجا کر ہوٹر بوٹ کی تمام روشنیاں جلا دیں۔

ان روشنیوں کی وجہ سے ماحول کا بوجھل پن قدرے کم ہو گیا اور میں اول خان کے ساتھ آبادی کی طرف چل پڑا۔

کسی ناگہانی صورت حال کا مقابلہ کرنے کے لیے ہم دونوں نے اپنی بھری ہوئی رائفلیں ہاتھوں میں سنبھال لی تھیں جنہیں ضرورت پڑنے پر ایک اشارے سے حرکت میں لایا جا سکتا تھا۔

"برا ہوا کہ ملا سرکار زندہ گرفتار نہ کیا جا سکا۔" راستے میں اول خان نے حسرت آمیز لہجے میں دھیمی آواز میں کہا۔

"جو کچھ نہ ہو سکے اس پر افسوس کرنا بے سود ہوتا ہے۔ جو کچھ ہو چکا ہے اس کے روشن پہلوؤں پر غور کرو گے تو خود بخود اس کی افادیت کے قائل ہوتے چلے جاؤ گے۔"

"اس کے علاوہ کیا افادیت ہو سکتی ہے کہ ملا سرکار کا فتنہ ہمیشہ کے لیے ختم ہو گیا؟"

"غلام رسول جیسا شخص غدار اور ملا سرکار کا ساتھی ثابت ہوا ہے۔ بلیک کیٹ فی زندہ پکڑا جاتا تو اس کے انکشافات نہ جانے کن کن چہروں کو بے نقاب کر ڈالتے۔"

"داغدار چہروں کو تو ہر قیمت پر بے نقاب کیا جانا چاہیے۔ کچھ لوگ اچھے بھلے بہروپ سے لوگوں کو فریب دے کر در پردہ ان کا سودا کرنے میں مصروف رہتے ہیں۔ ملا سرکار کے مر جانے سے وہ سب سکون کا سانس لیں گے کہ ان کے راز اسی کے ساتھ دفن ہو جائیں گے۔"

"لیکن میرا خیال ہے کہ ہمیں ملا سرکار کا نام کھول کر جانا چاہیے۔ میں نے اس کی اسپیڈ بوٹ کو جس انداز میں پاش پاش ہوتے دیکھا ہے اس کے بعد ملا سرکار کی لاش کا نام و نشان ملنا بھی محال ہو گا۔"

"اس سے ہمیں کیا فائدہ ہو گا؟" میری بات اول خان کی سمجھ میں نہیں آئی لیکن وہ چونکا ضرور تھا۔

"انسپکٹر علی اسد غیر سرکاری طور پر غلام رسول کی زبان کھلوا سکے گا۔ جب وہ اسے بتائے گا کہ ملا سرکار اس کی ذاتی تحویل میں ہے اور جیلیسر اور شکار پور والے کیسٹ بھی اسے مل چکے ہیں تو غلام رسول کو بولنا ہی پڑے گا۔ اس کے مرنے کا سیاسی اور وطن دشمنی اور غداری کے الزامات کا سامنا کر کے زندہ نہیں رہ سکتا۔ عوام میں بدنامی اور پھر پھانسی یا خودکشی سے خود کو بچانے کے لیے وہ انسپکٹر کے سامنے گھٹنے ٹیک دے گا۔"

"لیکن انسپکٹر خود ایک اہم سرکاری افسر ہے۔ غلام رسول اس سے اعتراف کیوں کرے گا؟"

"بعض سرکاری افسر سونے کی مرغیوں کو بلیک میل کر کے سودے بازی کرتے ہیں۔ سودا بن جائے تو سرکاری ریکارڈ میں ایسے مشکوک مجرموں کی بھی فائلیں سادہ رہتی ہیں۔ سودا نہ بنے تو اخبارات کو سنسنی خیز خبریں ہاتھ لگتی ہیں اور ایسے افسروں کو انعامات اور ترقی سے نوازا جاتا ہے۔"

"یہ شیب و فراز تم سمجھ سکتے ہو۔ میرا ذہن ان گتھیوں کو سلجھانے سے قاصر ہے۔ اب تک تم نے مجھے جو کام بھی سونپا، وہ میں پوری ذمہ داری سے سرانجام دیتا آ رہا ہوں۔"

باتیں کرتے ہوئے بھی ہم اس اجنبی ویرانی جزیرے میں غافل نہیں ہوئے تھے۔ اول تو ویسے ہی کالی رات گزر چکی تھی، پھر کچھ دیر پہلے وہاں آہن و آتش کی جو برسات ہوئی تھی اس کے نتیجے میں ہر طرف ہول و ویرانی کا راج تھا جیسے۔ اندازہ نہیں ہو سکا کہ اس جزیرے کو بجلی گرڈ سسٹم سے بجلی مہیا کی جاتی تھی یا جزیرے پر کوئی الگ پاور اسٹیشن موجود تھا لیکن وہاں اس وقت بھی خاصی روشنیاں جل رہی تھیں۔

اول خان نے جزیرے پر برپا ہونے والے کہرام اور شور و غل پر قابو پانے کے لیے ایاسین کے میگا فون سسٹم سے جو دھمکیاں نشر کی تھیں ان کے نتیجے میں پوری آبادی پر ایک غیر فطری سا سکوت مرگ چھا گیا تھا جسے کہیں کہیں سے ابھرنے والی بوڑھے اور شب بیدار مریضوں کی آہیں یا سہمے ہوئے بچوں کے رونے کی آوازیں توڑ رہی تھیں۔ آبادی کے بیشتر مکانوں میں ہونے والی روشنی سے وہاں بیداری کے آثار مل رہے تھے لیکن سڑکوں اور گلیوں میں حیرت ناک سناٹا چھایا ہوا تھا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے جزیرے کے تمام باسی اپنے گھروں میں دبک کر اس طوفان بلا کی دوسری لہر کا انتظار کر رہے ہوں جس نے تھوڑی دیر پہلے ست بیلہ کی پرسکون فضا کو بارود اور خون کی بو سے بوجھل کر دیا تھا۔

"جزیرے کے لوگ بہت امن پسند اور قانون کے وفادار معلوم ہوتے ہیں۔" سرخ اینٹوں سے بنی ہوئی ایک سڑک پر سے گزرتے ہوئے اول خان خود ہی بول پڑا۔

"جزیرے پر قدم رکھتے ہی تم نے یہ نتیجہ کیسے اخذ کر لیا؟" میں نے سوال کیا۔

"خوفناک دھماکوں اور بھاری فائرز کے نتیجے میں جزیرے کی سوئی ہوئی آبادی میں خوف و دہشت کی لہر دوڑ گئی تھی۔ عورتوں... بچوں اور مردوں کا شور دکانوں کے پردے پھاڑے دے رہا تھا۔ مجھے ڈر تھا کہ وہ سب دہشت زدہ ہو کر اپنے گھروں سے باہر نکل آئے تو گیہوں کے ساتھ گھن بھی پس جائے گا۔ اوپن شوٹنگ میں ملا سرکار کے ساتھیوں کے ساتھ وہ بیچارے شہریوں کا مرجانا یقینی تھا۔ اس لئے میں نے پوری آبادی کو اگلا حکم ملنے تک خاموشی کے ساتھ اپنے گھروں کی چار دیواری میں محدود رہنے کا حکم دیا تھا۔ میں نے انتباہ کیا تھا کہ جو شخص اپنے گھر سے باہر نظر آیا اسے للکارے بغیر شوٹ کر دیا جائے گا۔ میری وارننگ کارگر رہی۔ تم دیکھ رہے ہو کہ چڑیا کا بچہ بھی باہر نظر نہیں آ رہا۔"

"وہ حکم تم نے کس اختیار کے تحت دیا تھا؟" میں نے سنجیدگی کے ساتھ پوچھا۔

"ایس ٹی ایف والوں کو ہر اختیار خود بخود حاصل ہو جاتا ہے۔ تم پھر بھول رہے ہو کہ ہم غیر سرکاری لوگ ہیں اور کسی قانون کے تحت کام کرنے کے پابند نہیں ہیں۔"

"یہی واقعہ کسی مہذب ملک میں پیش آیا ہوتا تو تم کو جزیرے کی پوری آبادی کو خوف زدہ کر کے حبس بے جا میں رکھنے کے سنگین الزام کا سامنا کرنا پڑ جاتا۔"

وہ کھلکھلا کر ہنس پڑا "تم کس مہذب ملک کی بات کر رہے ہو؟ امریکا؟ روس؟ یا برطانیہ؟ ان میں سے تم کس کو مہذب سمجھتے ہو؟"

"روس کے علاوہ دونوں ہی مہذب اور ترقی یافتہ معاشرے ہیں جہاں انسانی حقوق اور آزادیوں کا پورا پورا احترام کیا جاتا ہے۔"... میں نے اسے چھیڑنے کے لئے گمبھیر سنجیدگی کے ساتھ کہا۔

"جن ملکوں میں سارا کام صرف نام اور نرگسیت پر چلتا ہو جہاں کسی سے اس کے باپ کا نام پوچھنا سخت معیوب اور خلاف تہذیب سمجھا جاتا ہو اور بیشتر نوجوان جوڑے پے در پے اپنے ساتھیوں کو تبدیل کر کے حرامی بچوں کو جنم دے رہے ہوں جہاں نہ صرف ان حرامی بچوں کو بلکہ ان کی ماؤں اور ان کے نامعلوم باپوں کو بھی قانون کا پورا تحفظ حاصل ہو ایسے اخلاق باختہ معاشروں کو میں قفس زدہ جانوروں کے جنگل سے زیادہ نہیں سمجھتا۔ چند برسوں کی بات ہے پھر شاید ملکہ معظمہ کی اولادیں بھی شادی کے چلن کو بھول کر کتے بلیوں کی طرح اپنے ساتھی تلاش کریں گی۔ ان لوگوں کے یہاں انسانی حقوق اور آزادیوں کا ایک ڈھونگ ضرور ہے مگر انہوں نے دنیا کی پوری قوموں کو یرغمال بنایا ہوا ہے۔ فاک لینڈ، جنوبی امریکا، مشرق وسطیٰ اور افریقہ میں ان کے قزاق فوجی کن ضابطوں پر عمل کرتے ہیں؟ ان کے ٹینک ہزاروں زندہ انسانوں کو مورچوں، خندقوں میں دفن کرتے ہوئے گزر جاتے ہیں۔ ان کے جہاز زہریلی گیسوں کے بم برساتے ہیں۔ ان کی ایم آئی اور سی آئی اے کیا کرتی ہے؟ انسانی حقوق کیا صرف انہی کے شہریوں کے لئے اتارے گئے ہیں؟ رنگ دار نسلوں والے انسان کیا چھوت کی بیماریاں پھیلانے والے کیڑے ہیں جنہیں موقع ملتے ہی تہس نہس کر کے ہلاک کر دینا چاہئے؟ ہم لوگ جو کچھ کرتے ہیں وہ ان نام نہاد قوموں کے کالے کرتوتوں کا عشر عشیر بھی نہیں ہے۔ بات صرف اتنی سی ہے کہ ہم اپنی بات ابھی دوسروں تک پہنچانے سے معذور ہیں اور مہذب قومیں مواصلات کے ہر فیچ پر قابض ہیں۔ جب اور جہاں ان کے مفادات مجروح ہونے لگتے ہیں تو وہ اپنے تسلسل اور تواتر کے ساتھ ریڈیو، ٹیلی وژن اور اخبارات کے ذریعے جھوٹ پر مبنی پروپیگنڈا کرنا شروع کر دیتے ہیں کہ تم جیسے سادہ لوح لوگوں کے پورے پورے ابہو ان کے دام میں آ جاتے ہیں۔" اس کا لہجہ بہت تلخ تھا۔

"تم بلاوجہ جذباتی ہو گئے۔ میں تو تم سے مذاق کر رہا تھا۔" میں نے اس کے شانے پر ہاتھ مار کر کہا۔

"میرے جذباتی ہونے کی وجہ تھی" وہ تلخ ہو کر بولا "تمہارا اور ہمارا اشتراک ملا سرکار اور بلیک کیپ ٹی کے حوالے سے ہوا ہے لیکن تمہیں اور دوسرے معاملات کا علم نہیں ہے۔ ہمیں خبریں ملی ہیں کہ ایک دوری ملک کی شہ پر امریکا مستعدہ کے معاملات میں گہری دلچسپی لے رہا ہے۔ اس کے بعض سفارت کار یہاں تخریبی سرگرمیوں میں ملوث ہیں۔ ان کے مشتبہ لوگوں سے روابط ہیں لیکن ہمارے پاس کوئی ثبوت نہیں ہے۔ یہ ایک... بڑی طاقت کا معاملہ ہے اس لئے ہم اپنی زبان بند رکھنے پر مجبور ہیں۔ وہ لوگ ملا سرکار کی پشت پناہی کر رہے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ سکھر کے ان واقعات میں اس کا نام اچھالا جائے تو وہ لوگ بہت جلد مجرموں کی ایک بڑی تعداد کی تباہی اور ہلاکت پر واضح انسانی حقوق کی پامالی کا اسکینڈل کھڑا کر دیں۔ اسی وجہ سے میں تمہاری اس تجویز پر چونکا تھا کہ ہمیں ان واقعات سے ملا سرکار کا نام گول کر دینا چاہئے۔"

اس بار اول خان کی باتیں سن کر میں بھونچکا رہ گیا۔ اس نے شروع سے آخر تک صرف ملا سرکار کے بارے میں اعتماد میں لیا تھا۔ اسے ٹی سے میرے مراسم کا علم تھا۔ ابو یمن الاقوامی جرائم پیشہ تنظیم میں دریا کے وجود کی بھنک مل سکی تھی۔ اسی طرح میں نے ملا سرکار کو اسلحہ کی فراہمی میں ترغیب نامی سفارت کار کی گہری دلچسپی کے بارے میں اسے کوئی بات بتائی تھی۔ مجھ پر اس وقت پہلی بار یہ راز فاش ہوا کہ اسپیشل ٹاسک فورس ملکی سلامتی کے بارے میں غیر ملکی ریشہ دوانیوں سے بڑی حد تک واقف تھی اور کوئی اہم پہلو ان کی نگاہوں سے اوجھل نہیں تھا۔

"لیکن تم نے مجھ سے آج تک ان معاملات کا ذکر نہیں کیا؟" میں نے اس سے شکوہ کیا۔

"ہم لاکھ آزاد اور خود مختار سہی لیکن پھر بھی ایک ڈسپلن کے پابند ہیں۔ ابھی تک تم ہمارے لئے ایس ٹی ایف سے باہر کے آدمی ہو اس لئے میں نے تم سے صرف مشترکہ معاملات پر گفتگو کی

میں اس وقت بھی تم مجھے نازنین والے کیس میں ان معاملات میں... بین الاقوامی طاقتوں کی دلچسپی کا ذکر نہ چھیڑنا۔ مجھے امید ہے کہ اس خاص موضوع پر میری گفتگو تم صرف اپنی ذات تک محدود رکھو گے۔ میرے ساتھ بھی کچھ ایسی ہی صورت حال ہے۔ میرا خیال تھا کہ تم بعض باتوں کی اصل روح تک نہیں پہنچ سکو گے اس لئے میں نے تم سے ان کا ذکر کرنے کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی لیکن اب تمہاری باتیں سن کر مجھے احساس ہوا ہے کہ ہمیں اس بارے میں پہلے ہی دن تبادلۂ خیال کرلینا چاہئے تھا۔"

"تو کیا ملا سرکار کے مشن سے بین الاقوامی دلچسپیوں کے بارے میں تم بھی کچھ جانتے ہو؟"

"اس اعتبار سے بہت کچھ کہ تم نے صرف خبریں سنی ہیں جب کہ میں بعض واقعات کا چشم دید گواہ ہوں۔ اس تجربے سے گزرنے کے بعد مجھے ملا سرکار ایک مہیب اژدہا نظر آنے لگا تھا۔"

"تم مجھے اس بارے میں بتاؤ۔" وہ ایکدم ہی پرجوش نظر آنے لگا "ہم اگر اس سفارتی مجرم کے ہاتھ پیر توڑنے میں کامیاب نہ ہوسکے تو اس معاملے کو کم از کم اس حد تک ضرور لے جائیں گے جہاں یہ ملک چھوڑنا اس کے لئے ناگزیر ہوجائے گا۔ ایسے موذیوں کی بیخ کنی ہمارا محبوب ترین مشغلہ ہے۔"

"تم نے آرنیٹ کا نام ضرور سنا ہوگا؟" میں نے اس سے سوال کیا۔

"اچھی طرح سنا ہے۔ وہ اپنے مطلب کے لوگوں سے رابطے بڑھانے میں خاص مہارت رکھتا ہے اور ایک سفارت خانے کے کراچی کے کاؤنسلیٹ میں کام کرتا ہے۔"

"تم بالکل ٹھیک سمجھے۔ وہ پاکستان میں اپنے ان ایجنٹوں پر کڑی نگاہ رکھتا ہے جن کے جسموں میں "ان کی لاعلمی میں ننھے ننھے چپ پیوست کردیئے گئے ہیں۔ جن سے نشر ہونے والے طاقتور سگنلز' آرنیٹ اپنے ریڈیو مانیٹرنگ یونٹ پر وصول کرتا ہے اور ان کی اسکیننگ کے ذریعے وہ کسی بھی وقت کسی خاص شخص کی قیام گاہ کا سراغ لگا سکتا ہے۔ اُس نے اسی طرح میری ایک غیر ملکی دوست کا سراغ لگا کر اپنے مقاصد کے ذریعے اسے فوری ملاقات کا پیغام بھیجا تھا۔ ملاقات۔ ہونے پر اس نے اپنے سفارتی فون پر اس لڑکی کی اسمگلنگ بات کروائی۔ اس کے ذریعے وہ خشخاش کے ایک بہت بڑے اسمگلر پر ہاتھ ڈالنا چاہتا تھا تاکہ بلیک کیٹ ٹی کو جلد از جلد تصاویر فراہم کرائے جائیں۔"

"اب وہ لڑکی کہاں ہے؟" اوّل خان نے وہ کہانی سن کر اضطراری طور پر سوال کیا۔

"میں نے اس کے بدن سے چپ نکال کر اسے غائب کردیا ہے۔" میں نے ویرا کے بارے میں کوئی تفصیل ظاہر کئے بغیر سرسری طور پر بتایا "چپ پشاور روانہ کردیا ہے۔ وہاں میرا ایک آدمی اسے کسی باغ کے بیچ سے بازو کرائے اڑا دے گا تاکہ آرنیٹ اسے ریڈیو اسکینر پر سرکھپاتا رہے۔"

"ان لوگوں نے اپنی سازشوں پر عمل درآمد کے لئے جدید الیکٹرونک ایجادات سے بہت فائدہ اٹھایا ہے۔ کشیدگی کے پچھلے دنوں میں ہماری تمام اہم رفاہی اور جوہری تنصیبات سے ساز و سامان کی مشتبہ کھیپیں پکڑی گئی تھیں جن کے بارے میں شبہ تھا کہ ان میں ایسے سینسر چھپائے گئے ہیں جن کے تو کار ریڈیائی اشارے حملہ آور طیاروں کی منزلوں دور سے بالکل صحیح رہنمائی کرسکتے ہیں۔ ان میں بعض سینسر ایسے بھی ہیں جو خاص ساخت کے میزائلوں کو اپنی طرف راغب کرتے ہیں۔ ایسی مشینیں جن تنصیبات میں موجود ہوں گی وہاں کسی بھی وقت کوئی میزائل پھینکا جاسکتا ہے جو ہر رکاوٹ کو توڑتا ہوا اپنے سینسر پر گرے گا اور ہر طرف تباہی پھیلا دے گا۔"

میں نے کچھ کہنا چاہا لیکن اُسی وقت ایک قریبی گلی سے ایف آئی اے کے دو جنہوں نے بند کانفرنس نکل کر ہمارے ساتھ شامل ہوگئے۔ ان کا تعلق سولہویں نمبر آٹھ اور نو سے تھا۔

تھوڑی دیر میں ہم چاروں کینٹ آشرم کی سفید عمارت پر پہنچ گئے جہاں مشرقی سمت سے آنے والے چار کانسٹیبل ہم سے پہلے پہنچ کر پھاٹک پر قابض ہوچکے تھے۔

تفصیلی ہدایات دینے کے بعد اوّل خان نے اپنے دو جوانوں کو وہیں پھاٹک پر چھوڑا اور بقیہ چار کو اپنے ساتھ لے کر اس وسیع و عریض عمارت میں داخل ہوگیا۔

منقش چوبی پھاٹک کے دو ہیکل سنگی ستونوں سے اندرونی دیوار تک بلند آشرم کے بیچوں بیچ پر رام، شیام، کنہیا، کرشن اور دوسرے دیوی دیوتاؤں کی ابھری ہوئی مورتیاں موجود تھیں جو پتھریلی سلوں پر بہت مہارت کے ساتھ تراشی گئی تھیں۔

پھاٹک سے داخل ہونے کے بعد ایک بڑی سی مستطیل راہداری تھی جس میں بہت سے کانسی اور چاندی کی بنی ہوئی بہت سی گھنٹیاں لٹک رہی تھیں۔ ان سب کو نیچے جھولتی ہوئی ایک رنجیر کی ڈوری سے اس طرح منسلک کیا گیا تھا کہ ڈوری کھینچنے پر وہ تمام گھنٹیاں اپنے مخصوص ترنم میں بیک وقت بج اٹھتی تھیں۔ اس راہداری میں دونوں طرف بغلی کمرے تھے جو اس وقت تاریک اور ویران پڑے ہوئے تھے۔

"جو جہاں ہے، وہیں رہے! حرکت کرنے والے کو چھلنی کردیا جائے گا" اوّل خان کے آخری دو لفظوں میں ان دونوں کمروں میں گھس گئے۔ اپنی ٹارچ لائٹس کی روشنی میں انہوں نے سوئچ بورڈ تلاش کرکے کمروں کو روشن کردیا تھا۔

کمروں میں کوئی ذی روح موجود نہیں تھا۔ راہداری سے آگے دالان تھا جس میں کھلے آسمان کے نیچے ایک صحن تھا اور چاروں کے ساتھ کل چھ دروازے نظر آرہے تھے جو شاید کمروں میں کھلتے تھے۔ راہداری کے بالکل سامنے برجیوں اور کلسوں والی ایک مندر

نما عمارت تھی جس میں روشنی نظر آ رہی تھی۔

ان چاروں جوانوں نے تیزی کے ساتھ ان کمروں کا بھی جائزہ لے ڈالا جن میں رہائش کے جملہ لوازمات ہونے کے باوجود کوئی موجود نہیں تھا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ تمہیں آشرم والے بھی افراتفری میں نکل بھاگے ہیں۔ اب ہمیں مندر کے پیچھے والے میدان کو دیکھنا چاہئے۔ وہاں پر جلنے والی چتا کی ہلکی سی سرخی اب بھی فضا میں نظر آ رہی ہے۔"

میں نے اول خان کی رائے کی تائید کی اور ہم سب مندر کی طرف بڑھ گئے۔

وہاں کی نیم روشن اور پراسرار فضا میں پہنچتے ہی ہم ہلکی ہلکی سسکیوں کی آواز سن کر چونکے ہوئے۔ مدھم سی گھنٹیوں کے درمیان سے گزر کر ہم اندر پہنچے تو وہاں بھگوان کی قد آدم مورتی کے سامنے ایک موٹا تازہ، جٹا دھاری سنت سر کے بل گرا ہوا گھٹ گھٹ کر رو رہا تھا۔ اس کا گیروا لبادہ اس کے ادھ ننگے بدن سے ڈھلک گیا تھا لیکن وہ دنیا و مافیہا سے بے خبر بھگوان سے رشتہ جوڑنے میں مشغول تھا۔

جب ہمارے وزنی قدموں کی دھمک بھی اس کے استغراق میں خلل انداز نہ ہو سکی تو ہم جوتے اتار کر اندر داخل ہو گئے کیوں کہ وہاں ہندوؤں کی کسی عبادت گاہ کی سی پراسراریت پوری طرح موجود تھی اور ہم اپنی محدود کارروائی میں مقامی ہندوؤں کے مذہبی جذبات کو ٹھیس پہنچانے کا کوئی ارادہ نہیں رکھتے تھے۔

"اے پنڈت!" اول خان نے اس کے قریب پہنچ کر اپنی رائفل کی سرد آہنی نال سے اس عابد نیم شب کے برہنہ شانے کو چھوا تو وہ یوں اچھل کر سجدے سے اٹھا جیسے اس کے شانے پر بچھو آ گرا ہو۔

پتھر کے بھگوان اپنی ابدی لاتعلقی کے ساتھ جوں کے توں کھڑے ہوئے تھے۔ وہ بے چارے اپنی تخلیق کے لئے خود اپنے بندوں کی سنگ تراشی کے محتاج تھے اس لئے وہ اپنے پجاری کے لئے کیا کر سکتے تھے؟ ان کی پتھریلی نگاہیں خلا میں کسی نادیدہ نقطے پر مرکوز تھیں۔

اس ادھیڑ عمر شخص کے چہرے سے کھوپڑی تک کہیں بھی کسی بال کا وجود نہیں تھا۔ داڑھی، مونچھوں کے ساتھ ہی شاید وہ بھویں بھی روز منڈواتا تھا اس لئے اس کے چہرے کی جلد پر عجیب سی روغنی چمک موجود تھی لیکن ساتھ ہی اس کی آنکھوں سے آنسو بہہ رہے تھے اور چہرے پر خوف کی علامات تھیں جیسے وہ اپنے بھگوان کے سامنے سربسجود ہو کر اپنے اعمال کے انجام سے پناہ مانگ رہا ہو۔

"تمہارے علاوہ یہاں اور کون کون ہے؟" اول خان نے اس سے ذرا بھی متاثر ہوئے بغیر درشت لہجے میں سوال کیا۔

"کوئی نہیں مہاراج! اس سمے تو میں اکیلا ہی ہوں۔" وہ گڑگڑا کر بولا۔

"ویسے یہاں اور کون کون ہوتا ہے؟" اول خان کی آواز کرخت اور تحکم آمیز ہی رہی۔ گیروے لبادے والے کی نرمی، عاجزی اور انکسار سے وہ کوئی اثر قبول کرنے پر آمادہ نہیں تھا۔

"صحن کی طرف بنے ہوئے کمروں میں پانچ پنڈت رہتے ہیں۔" وہ اشارہ کرتا ہوا بولا۔

"وہ کہاں ہیں؟"

"وہ شہر گئے ہوئے ہیں، مہاراج!" وہ دونوں ہاتھ جوڑ کر گھگھیاتا ہوا بولا۔

"کیوں؟" اول خان نے پرپیچ کرخت لہجے میں سوال کیا۔ وہ اس شخص کے مختصر ترین جوابات پر مشتعل ہوتا ہوا نظر آ رہا تھا مگر میں نے مخل انداز ہونا مناسب نہیں سمجھا۔

"قسمت سے آج وہ سب ہی بیمار ہو گئے۔ کھنور کو بخار چڑھ آیا تھا۔ نمبرے کو ہیضہ ہونے والا تھا۔ باقی دو بھی ادھر ادھر رہے تھے۔ وہی تینوں ساتھیوں کو علاج کے لئے شہر لے گئے۔"

"اور تم کون ہو؟" اول خان نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر پوچھا۔

"میں یہاں کا بڑا سیوک ہوں۔" اول خان کی تیکھی ہوئی نظروں کی تاب نہ لا کر اس نے اپنا سر جھکا لیا۔ "میرا نام پگٹی لال ہے۔ میں نے اسی آشرم میں ہوش سنبھالا تھا۔"

"تھوڑی دیر پہلے یہاں کون لوگ آئے ہوئے تھے؟" اس کی حیثیت کا تعین ہوتے ہی اول خان نے اپنے ترکش سے اہم ترین سوال کا تیر داغ دیا۔

"کچھ سکھ تھے" اس نے قدرے سہمی ہوئی آواز میں کہا "وہ سب ہتھیار بند تھے۔ انہوں نے مجھے کمرے سے نکال کر یہاں کھڑا کر دیا۔ باہر کاریڈور تک انہوں نے پہرا بٹھایا۔ مجھے کچھ معلوم نہیں کہ وہ یہاں کیا کرتے رہے۔ میں تو بس گھڑی کا اندازہ لگانے ہی یہاں رام کے قدموں میں گر گیا تھا۔ تم نے ہی آ کر مجھے ہوش دلایا ہے ورنہ میں تو ابھی دیر تک اپنے آپ میں ہی نہیں تھا۔ من ہی من ڈر کر بھگوان کی پرارتھنا کر رہا تھا۔"

"تم نے یہاں سے ابھرنے والی چیخ سنی تھی؟" اول خان کا لہجہ زہریلا ہو گیا۔

اس نے پورے اعتماد کے ساتھ اپنا سر نفی میں ہلا دیا۔

"معبد میں خوب گولیاں چلیں، لوگ مارے گئے، پورا ماحول چیخوں سے لرز رہا تھا۔ اس کے بارے میں تم کیا کہتے ہو؟" اول خان نے پوچھا۔

جھوٹ کے فطری سانچے سے محروم اس کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں اور وہ تحیر زدہ معصومیت کے ساتھ بولا "تم مجھ سے سوگند لے لو جو میرے پاپی کانوں نے کچھ بھی سنا ہو۔ میرا تو خیال ہے کہ تم

کوشش میں اُس نے کئی بار عشقی کہانیاں بھی شروع کر دیں۔ مگر میں نے دخل اندازی کر کے اسے اصل موضوع تک محدود رہنے پر مجبور کر دیا۔

بجشی لعل بھی بلیک کیٹ ٹی کو ملا سرکار ہی کے نام سے جانتا تھا لیکن دوسروں کے برعکس اسے یہ معلوم تھا کہ ملا سرکار جعلی پیر ہے اور بھیس بدل کر انڈین سیکرٹ سروس کے کسی بڑے مشن پر کام کر رہا ہے۔ وہ ڈاکوؤں اور بدمعاشوں کی سرپرستی کرتا تھا۔ اس لئے اُس سے بجشی لعل کی روح فنا ہوتی تھی۔

ملا سرکار بجشی لعل کے بچپن کے ایک دوست کی چٹھی لے کر اُس سے ملا تھا۔ وہ دوست برصغیر کی تقسیم کے وقت سکھر سے بھارت چلا گیا تھا اور وہیں مقیم تھا۔ جب تک ملا سرکار کی پیری مریدی کا جعلی دھندا نہیں چلا وہ بھی کبھار گنیش آشرم آیا کرتا تھا۔ وہاں وہ لوگوں سے ملتا ملاتا بھی تھا لیکن اپنی سرگرمیوں کا دائرہ بڑھانے کے ساتھ ہی اس نے بجشی لعل کو بلیک میل کرنا شروع کر دیا۔ نچلے درجے کے بدکار سادھوؤں اور پجاریوں کی طرح بجشی لعل بھی عورتوں کا رسیا تھا۔ اپنا شوق پورا کرنے کے لئے اس نے ٹونے ٹوٹکے اور جادو منتر کا سلسلہ شروع کیا ہوا تھا جس کی آڑ میں وہ توہم پرست اور پریشان عورتوں کا شکار کھیلا کرتا تھا۔ آشرم میں رہنے والے دوسرے پنڈت بھی رام نام جپا کر اس بہتی گنگا میں ہاتھ دھو لیا کرتے تھے اس لئے سکھر کے سادہ لوح شہریوں کو ان مقدس کمینوں کی اصلیت کا علم ہی نہیں ہو سکا۔

ملا سرکار کسی پیشگی پروگرام کے بغیر ہی اچانک گنیش آشرم پہنچا تھا اور براہ راست بجشی لعل کے سر پر مسلط ہونے کی کوشش کرتا تھا اس لئے اس نے کئی بار بجشی لعل کو رنگے ہاتھوں پکڑ لیا۔ بجشی لعل نے چیلوں کی طرح ملا سرکار کو بھی سُندر ناریوں کی پیشکش کر کے اسے اپنے رنگ میں رنگنا چاہا لیکن کامیاب نہ ہو سکا۔ ملا سرکار بہت اچھا اور کھاگ سیکرٹ ایجنٹ تھا۔ شاید وہ جانتا تھا کہ ایک اچھے سیکرٹ ایجنٹ کو بھرپور کامیابی کے لئے شراب اور شباب سے دور رہنا چاہئے اس لئے اُس نے بجشی لعل کی اس رشوت کو ہنس کر ٹال دیا لیکن جب اس کے پہلے مطالبے پر بجشی لعل نے گنیش آشرم میں ٹھکانہ فراہم کرنے سے انکار کیا تو ملا سرکار نے اسے دھمکی دی کہ وہ سکھر والوں کو اس کے کالے کرتوتوں سے باخبر کر دے گا اور بستی کی ان عورتوں کو پنچایت میں کھڑا کر دے گا جنہیں اس نے بچشم خود بجشی لعل کے ساتھ دیکھا تھا۔

بجشی لعل کی پرورش ہی حرام پر ہوئی تھی۔ آشرم کے نذرانوں اور دنیوی لذتوں سے محروم ہونے کے بعد اپنے لئے دو وقت کی روٹی بھی نہیں کما سکتا تھا اس لئے اس نے ملا سرکار کے ہاتھوں بلیک میل ہونا قبول کر لیا۔

بجشی لعل کے ساتھ رہنے والے پنڈت پاٹھ سے یہ سمجھ کر آشرم سے غائب ہو جاتے تھے کہ شاید بجشی لعل کے پاس ست بیلہ کی کوئی معزز عورت آنے والی ہو گی۔ ملا سرکار اپنے کسی قریبی کے ذریعے بجشی لعل کو پیغام بھجواتا تھا۔ پھر مقررہ وقت پر قریبی گھاٹ سے گنیش آشرم پہنچ جاتا تھا۔

آشرم میں دور دور کے نامی گرامی قاتل، ڈاکو اور دہشت گرد ملا سرکار سے ملنے آتے تھے۔ بجشی لعل کو ان کی محفلوں میں بیٹھنے کی اجازت نہیں تھی۔ جب تک گنیش آشرم پر ملا سرکار، اس کے چیلوں اور ملاقاتیوں کا قبضہ رہتا، وہ کسی کٹی ہوئی پتنگ کی طرح احاطے میں چکراتا رہتا اور ان سب کے رخصت ہونے کے بعد اپنے کمرے میں گھس کر سو جاتا۔

رفتہ رفتہ ملا سرکار کے رازداروں کا حلقہ اتنا وسیع ہو گیا کہ اس کے ست بیلہ آنے سے پہلے دس بیس ہتھیار بند ڈاکو خاموشی کے ساتھ جزیرے کے مشرقی گھاٹ پر اتر کر اپنی خفیہ کمین گاہوں میں رینگ جاتے۔ وہ گھاٹ گنیش آشرم سے بہت قریب تھا اور ملا سرکار بھی اپنی آمد و رفت کے لئے اسی گھاٹ کو پسند کرتا تھا کیونکہ اس طرح وہ آبادی میں داخل ہوئے بغیر اور مختصر سا فاصلہ طے کر کے آشرم میں پہنچ جاتا تھا۔

اس رات ملا سرکار بہت مختصری مدت کے نوٹس پر ست بیلہ پہنچا تھا۔ اس کے قاصد کے آتے ہی بجشی لعل نے اپنے ساتھیوں کو سکھر روانہ کر دیا تھا۔

بجشی لعل کے بیان کے مطابق وہ اس بھاری مسلح نفری کی آمد سے بے خبر تھا جو دوسرے گھاٹوں سے جزیرے پر اتری تھی البتہ اس رات گنیش آشرم آنے والوں کی تعداد خاصی زیادہ تھی۔

ان میں دس خطرناک ڈاکو ملا سرکار کے ساتھ آئے تھے پھر نصف رات گزرنے کے بعد گنیش آشرم سے باہر پہرا دینے والے چار افراد کو اپنے ہتھیاروں کی زد پر قیدی بنا کر لائے تھے۔ وہ چاروں عام سادہ لباس میں ملبوس تھے۔ بجشی لعل نے جس سے ان کے جو حلیے بتائے ان کے مطابق ان میں انسپکٹر اسد علی بھی تھا۔

ایک بجے کے بعد سردار رجب علی، غلام رسول کے ہمراہ ست بیلہ پہنچا تھا۔ ان کی گنیش آشرم میں آمد پر سردار رجب علی سے ملا سرکار کی خاصی تلخ کلامی ہوئی جس کے نتیجے میں ملا سرکار نے اپنے ہاتھ سے، بے آواز پستول کی ایک گولی رجب علی کے سینے میں اتار دی اور وہ بیچارہ ایک چیخ مار کر ختم ہو گیا۔

بجشی لعل کے لئے وہ تجربہ بہت لرزہ خیز تھا۔ ملا سرکار کے سارے ملاقاتی اس کے ہاتھ چوم چوم کر اس سے ادب و احترام سے ملتے تھے اور وہ بھی عاجزانہ انداز میں گفتگو کیا کرتے تھے جب کہ اس رات رجب علی نے اونچی اور غصیلی آواز میں ملا سرکار کو کھل کر گالیاں سنائی تھیں اور اس پر بہت سے الزامات بھی عائد کئے تھے۔

دوسری عجیب بات یہ تھی کہ ملا سرکار نے پرسہا برس سے گنیش آشرم کو اپنا گڑھ بنایا ہوا تھا لیکن وہاں بھی کسی کی تعمیر تک سمجھا

"اسے بھول جائیں۔ ایک ملزم کو سرکاری ریکارڈ تک رسائی حاصل نہیں ہوتی۔ میں سب کچھ ٹھیک کرلوں گا۔ اگر آپ شکرئے کے طور پر اس واقعے کی شناخت نہ کرنے پر رضا مند ہوجائیں تو اس پورے واقعے میں میرے سے آپ کا ذکر بھی نہیں آنے پائے گا۔ ایسی معمولی باتیں ہمارے بائیں ہاتھ کا کھیل ہوتی ہیں۔"

"ٹھیک ہے" غلام رسول نے قدرے توقف کے بعد فراخ دلانہ لہجے میں کہا "اسے سزا مل جانے کے بعد میرے لئے شناخت کرنے کا کوئی جواز باقی نہیں رہتا۔ لیکن اس محکمے کے افسروں کی نیت پر توجہ رکھنی بہت ضروری ہے۔"

اس دوران میں میرا ذہن بہت تیزی سے کام کر رہا تھا۔ ڈی آئی جی غلام رسول کی خوشامد میں لگا ہوا تھا اس لئے مجھے آنکھوں ہی آنکھوں میں اول خان سے تبادلۂ خیال کا موقع مل گیا تھا۔ میرا خیال تھا کہ وہ میرا ذہن پڑھ چکا تھا اور ہم کسی بھی فیصلہ کن اقدام کے لئے اس گھناؤنے کھیل کے اختتام کا منتظر تھا۔

لمحہ بھر بعد ہی بھاری بدن والا ایک پستہ قامت ڈی ایس پی اپنی پتلون کی بیلٹ درست کرتا ہوا کمرے میں آیا اور ڈی آئی جی کو سیلوٹ کرکے اس کی میز کے سامنے منجمد ہوگیا۔

"علی اسد معطل ہوچکا ہے۔ تلاشی لے کر اسے فیر سیکشن نمبر ... اور اس کی جیب سے ہتھکڑیوں کی چابی نکال کر مجھے دے دو۔" ڈی آئی جی نے ڈی ایس پی کو حکم دیا۔

اول خان نے اپنی جگہ سے حرکت کرنی چاہی لیکن میں نے اسے گھور کر وہیں روک دیا۔

ڈی ایس پی اکبر خان نے علی اسد کی جیب سے چابیاں نکال کر اپنے افسرِ اعلیٰ کی خدمت میں پیش کردیں۔

"اسے لے جاؤ اور فی الحال لاک اپ میں ڈال دو" ڈی آئی جی نے اسے اگلا حکم دیا۔

اس کے چہرے پر لمحہ بھر کے لئے خفیف سی حیرت نمودار ہوئی نظر آئی جو فوراً ہی معدوم ہوگئی۔ اس نے نہایت سرد مہری کے ساتھ علی اسد کو اپنے ساتھ آنے کی ہدایت کی تھی۔

اس لئے مجھے اندازہ ہوا کہ ملازموں میں پیشہ ورانہ رقابت کیسے کیسے رنگ دکھاتی ہے۔ ہم لوگ اس وقت سکھر کی کوتوالی میں موجود تھے لیکن انسپکٹر علی اسد خیر پور تھانے کا افسر تھا جسے سردار رجب علی کے خطرے سے نمٹنے کے لئے خصوصی طور پر سکھر طلب کیا گیا تھا۔ وہ شکی جہاں علی اسد کے لئے اعزاز کی بات تھی وہاں سکھر کے افسران کے لئے اس کی آمد شاید بغض و حسد کا باعث بن گئی تھی۔ اسی لئے علی اسد کے خلاف حکم سن کر اکبر خان نے کسی ہمدردانہ ردعمل کا اظہار نہیں کیا تھا اور مستعد انداز میں اسے حوالات کی طرف لے جاتا چلا رہا تھا۔

انہی لمحوں میں ڈی آئی جی نے بہت چابک دستی کے ساتھ غلام رسول کی ہتھکڑی کھول دی تھی۔

"میں تمہاری فرض شناسی اور اہلیت سے متاثر ہوا ہوں" غلام رسول نے گرمجوشی کے ساتھ ڈی آئی جی سے ہاتھ ملاتے ہوئے کہا "میں اپنے تلخ تجربے کی کوئی باقاعدہ رپورٹ تو نہیں کروں گا لیکن افسرانِ بالا سے تمہارے لئے انعام اور تعریفی سند کی سفارش ضرور کروں گا۔"

"یہ میرے لئے بہت بڑی عزت افزائی ہوگی" وہ کھسیانی ہنسی ہنسا۔

غلام رسول جانے کے لئے تھانے کے راستے کی طرف مڑا لیکن میں نے للکار کر اسے وہیں روک دیا۔

"جو جہاں ہے وہیں ٹھہرا رہے۔ یہ بازی اب ہمارے ہاتھ میں ہے۔"

میری آواز سن کر انسپکٹر علی اسد اس کمرے سے باہر نکلتے نکلتے پلٹ پڑا۔ اس کے چہرے پر شکوہِ مرگ کی سی عجیب کیفیت طاری ہوگئی تھی کیونکہ اسے ناامیدی کے اندھے کنوئیں میں امید کی بھرپور صدا سنائی دی تھی۔

اکبر خان بھی حیران و پریشان کمرے میں لوٹ رہا تھا۔

میری آواز سنتے ہی ڈی آئی جی غصے میں بھبوکا ہوگیا۔ اس کی دانست میں ایک سادہ پوش سپاہی کی وہ جرأت ناقابلِ معافی تھی۔ اس کا ہاتھ فوراً ہی اپنے بیلٹ ہولسٹر کی طرف گیا تھا۔

"ہینڈز اپ!" اول خان نے نہایت پھرتی کے ساتھ اپنی جدید ترین خودکار رائفل ڈی آئی جی پر تان لی۔

اس لمحے ان لوگوں کو پہلی بار کسی گڑبڑ کا ادراک ہوا کیونکہ اس جدید ترین ساخت کی رائفلیں پولیس کے اسلحہ خانے میں سرے سے موجود ہی نہیں تھیں۔

میں نے وقت ضائع کئے بغیر ڈی آئی جی اور اکبر خان کو غیر مسلح کردیا۔

"تم لوگ کون ہو اور یہاں کیسے آئے ہو؟" ڈی آئی جی نے پہلی بار پُرتشویش انداز میں ہم دونوں کی اہمیت کو سمجھنے کی ضرورت محسوس کرتے ہوئے سوال کیا۔

"یہ اسپیشل ٹاسک فورس کے اعلیٰ افسران ہیں" ہم سے پہلے ہی انسپکٹر علی اسد فخریہ لہجے میں بول پڑا "سادھو بیلہ میں پولیس فورس کی طرف سے ایک گولی بھی نہیں چلائی گئی۔ وہ آپریشن کامیاب ان ہی کے جوانوں نے کیا ہے اور یہ لوگ اول سے آخر تک سارے واقعات کے عینی شاہد ہیں۔"

"اسے دوبارہ ہتھکڑی لگا دو" میں نے اکبر خان کو ہدایت کی اور غلام رسول کا متورم چہرہ یک بیک تاریک پڑ گیا۔

"میں ایلیسین کا فرسٹ ان کمانڈ ہوں" اول خان نے رائفل اپنے شانے سے لٹکا کر اپنی جیب سے ایک کاغذ نکالا اور ڈی آئی جی کی طرف بڑھا دیا۔

اس کاغذ پر نگاہ پڑتے ہی ڈی آئی جی کا چہرہ جلے ہوئے کپڑے

کی طرح سفید پڑ گیا اور وہ عجیب سے انداز میں اپنی کرسی پر گر گیا۔

"میں آپ لوگوں کو اپنے محکمے کا سپاہی سمجھ رہا تھا" وہ نحیف آواز میں بولا۔

"اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا لیکن ہم نے یہاں جو کچھ دیکھا اور سنا، وہ سب شرمناک ہے۔ انسپکٹر علی اسد کی معطلی اور غلام رسول کی رہائی کے احکام تم نے کس اختیار کے تحت دیے تھے؟" اول خان نے سخت اور تحکمانہ لہجے میں سوال کیا "کیا کسی بھوکے کے چہرے سے نقاب ہٹانا اتنا ہی سنگین جرم ہے؟"

"مجھے قانون کی متعدد دفعات کے تحت صوابدیدی اختیارات حاصل ہیں" ڈی آئی جی نے کمزور مدافعانہ لہجے میں کہا "میرے دونوں احکام قانونی اعتبار سے بالکل درست اور جائز ہیں۔"

"مجھے قانون نہ پڑھاؤ افسر" اول خان اسے خشمگیں نظروں سے گھورتے ہوئے بولا "صوابدیدی اختیارات صرف مفادِ عامہ میں اور قانون کی بالادستی کے لئے استعمال کئے جا سکتے ہیں۔ ذاتی پسند اور ناپسند یا انا کی خاطر نہیں۔ مجھے افسوس ہے کہ تم نے دونوں معاملات میں اپنے اختیارات سے سنگین تجاوز کیا ہے۔"

"اگر آپ کی یہ رائے ہے تو میں نادم ہوں اور اسی وقت اپنے احکام واپس لیتا ہوں" اس کا چہرہ فق ہو گیا تھا۔ اول خان کے باوقار رویے نے اسے ہلا کر رکھ دیا تھا۔

غلام رسول ہتھکڑی لگنے کے بعد دوبارہ کرسی پر بیٹھ چکا تھا۔ میں نے بڑھ کر اس کی پنڈلی پر ٹھوکر رسید کی اور غرا کر کہا "کھڑے ہو جاؤ اور فوراً سچ اگلنا شروع کر دو ورنہ تم ڈی آئی جی صاحب کی زبانی ان کے محکمے کا طریقۂ کار سن ہی چکے ہو۔ وہ انسپکٹر پر نہیں، اب تم پر آزمایا جائے گا۔"

"مجھے کچھ نہیں معلوم کہ تم لوگ میرے پیچھے کیوں پڑ گئے ہو؟" وہ بھرائی ہوئی آواز میں بولا۔

"دروازہ بند کر کے اندر سے بولٹ کر لو" میں نے سرد لہجے میں اکبر خان سے کہا اور اس کا سروس ریوالور اسے لوٹاتے ہوئے بولا۔ "ہم قانون کے پشت پناہ ہیں۔ مجھے امید ہے کہ تم کوئی جذباتی حماقت نہیں کرو گے۔ ہماری شناخت تمہارے ڈی آئی جی صاحب نے دیکھ لی ہے۔"

"یس اکبر" ڈی آئی جی نے بھی تائید کی "یہ فیڈرل اتھارٹی کے تحت کام کر رہے ہیں۔ تمہیں ان سے پورا پورا تعاون کرنا ہو گا۔ اس میں کسی شک و شبہ کی گنجائش نہیں رہی ہے۔"

اکبر خان نے دروازہ بند کر کے اندر سے بولٹ چڑھا دیا اور پستول ہولسٹر میں اڑس کر وہیں جم گیا۔

"ملا سرکار کو تم نے کب سے اپنا باپ بنایا ہوا ہے؟" میں نے غلام رسول کو گھورتے ہوئے بے رخی سے سوال کیا۔

"میں کسی ملا سرکار کو نہیں جانتا" اس نے کسی ضدی بچے کی طرح اپنا سر جھٹکتے ہوئے کہا۔

میرے اور اول خان کے علاوہ اس وقت تک کسی کو غلام رسول کے گھناؤنے کرتوتوں کا پوری طرح علم نہیں تھا۔ انسپکٹر کو صرف اتنا ہی معلوم تھا کہ غلام رسول کی ملا سرکار کے ساتھ کوئی گٹھ جوڑ ہے۔ یہ بات بھی میں نے اسے فون پر بتائی تھی اور دو دن بعد اس نے میرے الزامات کو قبول کر لیا تھا۔

"مجھے مجبور نہ کرو کہ اسے تمہارے رو برو لانا پڑے۔ ہم نے تم پر کچا ہاتھ نہیں ڈالا ہے۔ تم سے پہلے وہ ہماری تحویل میں آ چکا ہے اور اس نے سب کچھ اگل دیا ہے۔ تمہیں سزا دلوانے کے لئے ہمارے پاس متعدد ٹھوس شواہد ہیں۔ اس وقت تو میں تمہاری زبان سے ڈی آئی جی کو تمہارے کرتوت سنوانا چاہتا ہوں۔"

میرے اس انکشاف نے غلام رسول پر بہت برا اثر ڈالا اور اس کے تنے ہوئے شانے یک بیک نیچے ڈھلک گئے۔ ملا سرکار کی گرفتاری کی خبر اس کے لئے ذہنی صدمے سے کم نہیں تھی۔

"اس نے تمہیں ایک طاقتور ٹرانسمیٹر دیا ہوا تھا جس پر تم دونوں جب چاہتے ایک دوسرے سے رابطہ کر سکتے تھے۔ پچھلی رات بھی تم اس سے باتیں کرتے رہے۔ تمہیں اندازہ ہو چکا تھا کہ ملا سرکار، سردار رجب علی کو قتل کرنے کا مصمم ارادہ کر چکا ہے لیکن پھر بھی تم اسے گمراہ کر کے بچانے کی تگ و دو میں رہے۔ ملا سرکار تمہیں بلیک میل کرنے پر تُلا ہوا تھا اور تم اپنی عزت اور ساکھ کی بربادی کا صدمہ جھیلنے کے لئے آمادہ نہیں تھے۔ تمہارے دوسرے جرائم کی تفصیل الگ ہے لیکن سردار رجب علی کے قتل کی سازش تیار کرنے اور قتل میں اعانت کے جرائم بہت واضح ہیں۔ یہ تمہیں پھانسی کے پھندے تک نہ بھی لے جا سکے تو تمہیں لمبی مدت کی سزا ضرور ہو جائے گی۔"

"تم اتنا کچھ جان چکے ہو تو اب مجھ سے کیا سننا چاہتے ہو؟" غلام رسول نے تھکی ہوئی شکست خوردہ آواز میں کہا۔

میرے نپے تلے جملوں نے اس کی مدافعانہ صلاحیتوں کو ختم کر کے رکھ دیا تھا۔ اسے ڈی آئی جی کی حمایت سے جو عارضی سہارا مل گیا تھا وہ بھی ختم ہو چکا تھا۔ اس نے دیکھ لیا تھا کہ اول خان کو ملی ہوئی فیڈرل اتھارٹی نے ڈی آئی جی کی انا کے غبارے سے ساری ہوا نکال کر اسے کیچوے کی طرح حقیر اور بے ضرر بنا دیا تھا۔ ڈی آئی جی کی شرمناک پسپائی کے بعد غلام رسول میرے مقابلے میں تنہا رہ گیا تھا اور میں اس کے بارے میں اتنا کچھ جان چکا تھا کہ صرف باتوں ہی باتوں میں اسے لب کشائی پر مجبور کر دینے میں کامیاب ہو گیا تھا۔

لیکن ملا سرکار کی عبرتناک موت کے بعد غلام رسول واحد اور بڑا مجرم تھا جو قانون کی تحویل میں آ سکا تھا۔ جو کچھ ہوتا رہا تھا وہ ماضی بن چکا تھا! اصل اہمیت اس بات کی تھی کہ ماضی کے تجربات سے کوئی سبق سیکھ کر آئندہ کے لئے ایسی منصوبہ بندی کی جائے کہ کوئی غلام رسول یا ملا سرکار ملک کی بنیادوں میں

ہیں۔ یہ سب میرے اپنے مسائل ہیں۔ تمہاری دلچسپی کی بات صرف یہ ہے کہ میں اپنے ان خطیر اخراجات میں منہ مانگا حصہ دینے کے لئے تیار ہوں۔ اپنی ساکھ اور نیک نامی کے سہارے میں یہ نقصان جلد ہی پورا کرلوں گا۔"

"تمہارے ان اخراجات کی تشکیل میں ملا سرکار کا کیا عمل دخل ہے؟" میں نے الجھتے ہوئے لہجے میں پوچھا۔

میرے سوال پر وہ چونک پڑا اور الجھے الجھے انداز میں بولا۔ "ہمیں اب اپنی توجہ لین دین کے معاملے تک محدود رکھنی چاہئے۔ تم مجھے غیر ضروری باتوں میں الجھا رہے ہو۔"

میں نے پوری قوت سے اس کے چہرے پر تھپڑ رسید کیا اور وہ کراہتا ہوا کرسی سمیت پیچھے الٹ گیا۔

"رشوت سے تم جیسے خود غرض کمینوں اور بے ضمیروں کو خریدا جاسکتا ہے، غلام رسول!" میں نے اس کی پیشانی پر ٹھوکر رسید کرتے ہوئے کہا "میں تو تجھے کب سے کہہ رہا تھا" اب تجھے کروڑوں کے ان اخراجات کے بارے میں جواب دہی کرنی ہوگی۔ تیرے پاس یہ پیسہ کیسے اور کہاں سے آیا؟"

مجھے رشوت خوری پر آمادہ پاکر اس نے جو تھوڑی بہت ہمت پکڑی تھی وہ پھر جواب دے گئی۔ اس بار میں نے اسے کرسی پر نہ بیٹھنے دیا بلکہ اس کے سر پر ہی کھڑا رہا۔

چند ثانیوں کے توقف کے بعد اس نے کمزور آواز میں "ایک بار پھر ہمیں لالچ دینا چاہا اور اس بار انسپکٹر علی احمد غضب ناک تیوروں کے ساتھ اس پر ٹوٹ پڑا۔ اس نے غلام رسول کو پشت کے بل قالین پر گرایا اور اس کے سینے پر سوار ہوکر اس کے سر اور چہرے پر مکوں کی برسات کردی۔

غلام رسول کے دونوں ہاتھوں میں ہتھکڑیوں کا جوڑا لگا ہوا تھا۔ غنیمت یہ تھا کہ اس کے ہاتھ پشت پر لاکر نہیں باندھے گئے تھے ورنہ گرتے ہی اس کا کوئی بازو ٹوٹ سکتا تھا۔ اس وقت اس کے دونوں ہاتھ سلامت تھے لیکن وہ ان سے کوئی کام نہیں لے سکتا تھا۔

اس نے انسپکٹر کی وحشیانہ ضربات کو تڑپ تڑپ کر بچانا چاہا لیکن انسپکٹر دن رات ضدی مجرموں کی سرکوبی کا تجربہ رکھتا تھا۔ اس کا کوئی بھی وار رائیگاں نہیں گیا لیکن اس نے اتنی احتیاط ضرور رکھی تھی کہ اس کی مار سے غلام رسول مرنے یا بے ہوش ہونے کی حد تک نہ پہنچ سکے۔ وہ ہانپتا ہوا "غلام رسول کے سینے پر سے اترا تو غلام رسول کا خون میں ڈوبا ہوا" ورم آلود چہرہ کسی ایسے نیوی ویٹ باکسر کی یاد دلا رہا تھا جو پورے پندرہ راؤنڈ تک رنگ میں اپنے مضبوط حریف سے مار کھاتا رہا ہو۔

غلام رسول کے سارے کس بل نکل گئے تھے۔ اس نے سمجھ لیا تھا کہ وہ ہم لوگوں کو کسی بھی صورت میں اپنے فرائض سے انحراف پر آمادہ نہیں کرسکے گا بلکہ خود اپنی مشکلات میں اضافہ کرتا رہے گا اس لئے اس نے ہتھیار ڈال دیئے اور شکستہ آواز میں ہمارے ہر سوال کا جواب دیتا چلا گیا۔

اس کی زبان سے تمہیں کروڑ کے اخراجات کا ذکر سن کر میں ششدر رہ گیا تھا۔ کسی نیک نام سیاست داں کے لئے اس قدر طلب زر ہونا کوئی اچھا شگون نہیں تھا اور وہ میرے لئے ایک نئی بات بھی تھی اس لئے میں نے اپنی بازپرس کی ابتدا اسی موضوع سے کی جس کے نتائج محیرالعقول تھے۔

ملا سرکار کے لواحقے کی حیثیت سے غلام رسول کے ڈاکوؤں سے کوئی مراسم نہیں تھے لیکن ایک جاگیردار کے طور پر اس کی صرف سردار رجب علی سے دوستی تھی۔ یہ دوستی ابتدا ہی سے چلی آرہی تھی جب رجب علی ڈاکو نہیں بنا تھا لیکن شہر میں اپنی دلیری اور بے خوفی کی بنا پر خاصا نام پیدا کرچکا تھا۔

جب وقت بدلا اور رجب علی نے ڈاکے ڈالنے شروع کئے تو قانون کی گرفت سے بچنے کے لئے وہ ادھر ادھر چھپتا رہا۔ اسی دوران میں غلام رسول نے کئی بار اسے اپنی زمینوں پر پناہ دی کیونکہ اس ابتدائی دور میں سندھ کے جنگلات ڈاکوؤں کی باقاعدہ پناہ گاہوں میں تبدیل نہیں ہوئے تھے۔

ان احسانات کے بدلے میں "سردار رجب علی نے اگلی انتخابی مہم کے موقع پر غلام رسول کو خطیر مالی امداد فراہم کی۔ غلام رسول کا حریف زبردست مالی حیثیت کا حامل تھا اور پیسے کے بل اسمبلی میں پہنچنے کا پختہ عزم لئے بیٹھا تھا۔ رجب علی کی مالی امداد اونٹ کے منہ میں زیرہ ثابت ہوئی۔ اس علاقے کی بڑی بڑی برادریوں کے سربراہ امیدواروں سے کھل کر سودے بازی کررہے تھے۔ غلام رسول اپنے حریف سے ہر اعتبار سے بہتر تھا لیکن دونوں کے مالی معاملات کے نیلام میں بولی لگانا اس کے بس سے باہر تھا۔

ان دنوں سردار رجب علی نے غلام رسول کو ملا سرکار سے ملوایا۔ وہ ملا سرکار کے مشن کا درمیانی دور تھا۔ وہ ایک عالم دین کی حیثیت سے کوٹ سندھ میں اپنے پنجے گاڑنے میں کامیاب ہوچکا تھا اور دوسرے مرحلے میں اپنا اثر و رسوخ بڑھانے کے لئے کوشاں تھا۔ اسے غلام رسول کی ذات میں سیاسی کامیابی کی صورت نظر آئی۔ اس نے غلام رسول کی انتخابی مہم کے لئے منہ مانگی رقم فراہم کی اور غلام رسول اس کے احسانات کی گٹھڑی اپنے کاندھے پر لادے اسمبلی میں پہنچنے میں کامیاب ہوگیا۔

غلام رسول کے منہ کو خون لگ گیا تھا جیسے کی خاطر اس نے کرسی کے انعام کی صورت میں سامنے آگئی تھی۔ اس کے بعد دلی خواہشات کے اظہار پر ملا سرکار نے اسے ہتھکنڈے سکھانے شروع کردیئے جن میں اناج کی سرحد پار اسمگلنگ سب سے آسان تھی۔ دوسرے مرحلے میں غلام رسول کی بڑی گاڑی ہیروئن کو پولیس چوکیوں کے درمیان سے گزار کر مقامی خریداروں تک پہنچانے کے لئے استعمال کی گئی جس کے صلے میں اسے بھاری رقمیں ملیں۔

جوں جوں غلام رسول جرائم میں ملوث ہوتا چلا گیا، اسی طرح ملا سرکار بھی بتدریج اس کے سامنے کھلتا رہا اور جب غلام رسول کو علم ہوا کہ ملا سرکار مقامیوں کو سرحد پار لے جا کر تخریب کاری کی تربیت دلاتا ہے تو اس کے لئے واپسی کا کوئی راستہ باقی نہیں رہا تھا۔

اسی دوران میں سرحدوں پر گڑبڑ کے آثار نمودار ہوئے تو مالدار ہندو سندھ سے فرار ہونے لگے۔ ملا سرکار کے ایما پر غلام رسول نے انہیں اپنا مال و اسباب اور نقدی سرحد پار لے جانے میں بھرپور مدد دی جس کے انعام میں وہ ہندو اپنی جائیدادوں کے مختار نامے اس کے نام پر بنوا گئے۔ بعد میں ملا سرکار نے اسے بتایا کہ جانے والے ہندوؤں کو پڑوسی ملک میں "ان کی چھوڑی ہوئی زمینوں اور جائیدادوں کا معاوضہ دے دیا گیا تھا اور پاکستان میں متروکہ" ایسی ساری املاک اس کی ہو چکی تھیں جن کے مختار نامے اس کے نام پر بنے ہوئے تھے۔

غلام رسول نے تجربے کی غرض سے چند سودے کئے اور جب کسی بھی مرحلے پر کوئی دشواری پیش نہ آئی تو اس نے مختار ناموں پر انحصار کرتے ہوئے ایسی تمام جائیدادیں اپنے گھر والوں "قریب اور اُن پڑھ رشتے داروں اور فرضی ناموں پر" منتقل کرالیں جن کا تخمینہ کروڑوں کا تھا۔

اسی کامیاب انتخابی مہم کے کٹھن دنوں میں غلام رسول نے ملا سرکار کی بتائی ہوئی جس دلدل میں پہلا قدم رکھا تھا وہ روز بہ روز گہری ہوتی چلی گئی اور جب اس نے متروکہ جائیدادوں کی رجسٹریاں مکمل کرائیں تو وہ گردن تک اس دلدل میں غرق ہو چکا تھا۔ ملا سرکار کی ذات سے خوف محسوس کرنے کے باوجود وہ اس سے ترک تعلق کی کوئی کوشش کرنے کی جرأت نہیں کر سکا۔ اول تو وہ ملا سرکار کے بے طرفہ احسانات کے بوجھ تلے دبا ہوا تھا، دوم وہ یہ جانتا تھا کہ ملا سرکار اس سے ناراض ہوا تو اس کے کھیلوں کا راز فاش کر کے اسے دربدر ہونے پر مجبور کر سکتا تھا۔

پھر صوبے میں با حیثیت لوگوں کے اغوا اور تاوان کی وصولی کی کہانیاں چل پڑیں۔

اس وقت تک غلام رسول اسمبلی کے معزز رکن سے نیک نام سیاسی رہنما کے منصب پر آ چکا تھا۔

جب بے بعد دیگرے اس کے کئی شناساؤں کو یرغمال بنا کر ان کی بساط کے عین مطابق زر تاوان کے مطالبے کئے گئے تو غلام رسول کے کان کھڑے ہوئے کیونکہ ملا سرکار اس سے اس کے ملنے جلنے والوں کے مالی حالات کے بارے میں کرید کرید کر معلومات حاصل کرتا تھا۔ غلام رسول کے استفسار پر اس نے اعتراف کر لیا کہ وہ غلام رسول کو اپنے مخبر کے طور پر استعمال کر رہا تھا۔

اپنے سیاسی منصب کی وجہ سے غلام رسول ذی حیثیت لوگوں میں اٹھتا بیٹھتا تھا۔ مخبری بند رہنے تک ملا سرکار اس سے اُن لوگوں کے بارے میں پوچھ گچھ کرتا تھا جنہیں وہ ذاتی طور پر جانتا تھا لیکن بات کھل جانے کے بعد ملا سرکار اسے ان لوگوں کے نام فراہم کرنے لگا جن کے بارے میں اسے معلومات درکار ہوتی تھیں۔

غلام رسول کے لئے یہ احساس سوہان روح تھا کہ وہ ملا سرکار کے لئے جن لوگوں کے بارے میں معلومات فراہم کرتا "وہ بہت جلد کسی نہ کسی بڑی پریشانی کا شکار ہو جاتے تھے کوئی قتل کر دیا جاتا" کسی کے گھر ڈاکا پڑتا" کسی کو تاوان کے لئے یرغمال بنا لیا جاتا یا کسی کا بچہ پُراسرار طور پر اٹھا لیا جاتا۔

جب غلام رسول سے نہ رہا گیا تو اس نے ملا سرکار سے اس بارے میں شکوہ کیا۔

"میرے پاس قارون کا خزانہ نہیں ہے۔" برسوں گزر جانے کے باوجود غلام رسول کو ملا سرکار کا مکارانہ جواب لفظ بہ لفظ یاد تھا۔ "میں تم جیسے دوستوں پر پانی کی طرح پیسہ بہاتا ہوں تو وہ کسی کان سے نہیں آتا۔ یہ پیسہ مجھے اسی سرزمین پر حاصل کرنا ہوتا ہے۔ پہلے صرف تم میرے دوست تھے جو سیاست میں کودے تھے۔ اب میرا حلقہ احباب بہت وسیع ہو چکا ہے۔ میں ضرورت کے وقت اپنے دوستوں کے کام آنے کو عبادت کا درجہ دیتا ہوں۔"

اسی لمحے غلام رسول نے اندازہ لگا لیا کہ ملا سرکار ملک نہ سہی صوبے کی جڑوں تک میں اترنے کا تہیہ کر چکا ہے اور ایک دن ایسا آنے والا ہے جب وہ سندھ کا راسپوٹین ثابت ہوگا جو کچھ نہ... ہونے ہوتے بھی اپنے وقت کا بے تاج بادشاہ تھا۔

غلام رسول نے ملا سرکار کو ایسے نوجوان اور سرگرم سیاسی کارکنوں کے کوائف بھی فراہم کئے جو محرومیوں کے جہنم میں سلگنے کی وجہ سے سرکشی کی حدوں کو چھونے لگے تھے۔ ملا سرکار کے کارندے ایسے نوجوانوں کے ذہنوں میں بغاوت کے جراثیم کی پرورش کرنے پھر مالی امداد کے بجائے ان کو اپنے مذموم عزائم کے لئے خرید لیا جاتا تھا۔ ایسے لڑکوں کو سرحد پار لے جا کر چار ہفتوں تک دہشت گردی اور گوریلا لڑائی کی تربیت دی جاتی تھی پھر دو ہفتوں تک سرکاری خرچ پر ہندوستان کے مشہور تاریخی اور تفریحی مقامات کی سیر کرائی جاتی تھی۔ اس سیر کے دوران میں ہنرمند اور تجربے کار افسر نظریہ پاکستان اور نظریۂ پاکستان کے خلاف ان بچے ذہنوں کی برین واشنگ کرتے رہتے تھے۔

سرحد پار چھ ہفتے گزارنے کے بعد جب وہ لڑکے اپنے جسموں پر ہتھیار سجا کر اپنے ملک میں واپس آتے تھے تو پُرجوش سیاسی کارکن کے بجائے حد سے زیادہ خطرناک دہشت گرد اور گوریلے بن چکے ہوتے تھے۔

غلام رسول خاموش ہوا تو میں اسے سرد نگاہوں سے گھورنے لگا۔

"مجھے معلوم ہے کہ اب میں بچ نہیں سکتا۔" وہ ہکلا کر بھرائی ہوئی آواز میں بولا "میرے مقدر کا فیصلہ تم لوگوں کے ہاتھوں میں ہے اس لئے میں نے تمہیں بلا کم و کاست سب کچھ بتا دیا ہے۔"

"سب کچھ نہیں بلکہ کچھ کہو۔ کام کی باتیں تم نے چھپائی ہیں اور تم سے اگلوائی جائیں گی۔"

"نہیں" وہ گھبرا کر بولا "میں نے دانستہ کچھ نہیں چھپایا۔ بھول چوک ہو گئی ہو تو اور بات ہے۔"

"تم ذرا سوچ کر بتاؤ کہ تم کبھی سرحد پار گئے ہو؟" میں نے زہریلے لہجے میں کہا۔

"گ... گیا ہوں!" وہ خوف زدہ لہجے میں بولا "ایک بار گیا ہوں۔ لیکن میرے اس سفر کا کہیں کوئی ریکارڈ نہیں ہے۔ میں نے وہ سفر ذاتی حیثیت میں خفیہ طور پر کیا تھا۔"

"غنیمت ہے کہ تمہارا حافظہ کام کر رہا ہے۔ تم وہاں کیوں گئے تھے؟"

"وہ سفر کر کے میں نے بہت بڑا خطرہ مول لیا تھا لیکن ملا سرکار کا اصرار تھا کہ میرا وہاں جانا بہت ضروری ہے۔ سرحد پار تربیت حاصل کرنے والے لڑکوں کو جب یہ علم ہو گا کہ ان کے ہم وطن دانشور، معززین اور سیاست دان بھی ان کے سرپرستوں کے ساتھ ہیں تو ان کے حوصلے بلند ہوں گے۔ اس کا کہنا تھا کہ پاکستان سے کئی افراد ان تربیتی کیمپوں کے خفیہ دوروں پر آ چکے ہیں۔ لیکن وہ اس کا بد ترین فریب تھا۔ اپنے اسی سفر کے نتیجے میں میں آج اس حال کو پہنچا ہوں۔"

"اس سفر کا تمہاری حالت سے کیا تعلق نکل آیا؟" میں نے انجان بن کر پوچھا۔

"اس سفر سے پہلے میں ملا سرکار کی ہدایت پر جو کچھ کرتا رہا تھا وہ جرائم کے زمرے میں آنے کے باوجود سنگین نہیں تھا۔ کبھی بات کھل جاتی تو مجھے زیادہ سے زیادہ چند برس کی سزا کا سامنا کرنا پڑتا لیکن دہشت گردوں کے خفیہ تربیتی کیمپ کا دورہ مجھے غدار قرار دلوا سکتا تھا۔ میں نے جانے سے پہلے کہہ دیا تھا کہ جیسلمیر اور شاہ پور کے تربیتی اڈوں پر میری کوئی تصویر نہ اتاری جائے لیکن میری خواہش اور ملا سرکار کے وعدے کے برعکس میری لاعلمی میں ٹیلی اسکوپک لینسوں کی مدد سے میری ویڈیو فلم بنائی گئی جو ملا سرکار کے دعوے کے مطابق ساڑھے سات گھنٹے کی تین ویڈیو کیسٹوں پر مشتمل ہے۔"

"تمہیں کب علم ہوا کہ تمہاری فلم تیار کی گئی ہے؟" انسپکٹر نے حیرت سے پوچھا۔

"آج رات!" غلام رسول اپنے مصائب کے تسلسل میں یہ بھول گیا تھا کہ رات گزر چکی تھی اور تھوڑی دیر میں نئے دن کا سورج طلوع ہونے والا تھا۔

"سرِشام رجب علی کو ملا سرکار کی نیت پر شبہ ہو گیا تھا" غلام رسول کہہ رہا تھا "اس نے [illegible] بغیر سارجو بیلہ آنے سے صاف انکار کر دیا تھا۔ میں نے ملا سرکار کو بتا دیا کہ اسے لانا میرے بس سے باہر ہے۔ اس نے مجھے ہر قیمت پر اسے لانے کا حکم دیا۔ اس کے لب و لہجے میں جھلاہٹ سے مجھے یقین ہو گیا تھا کہ وہ اپنی طرف سے رجب علی کا دل صاف نہیں کر سکا تو اسے بے دریغ ہلاک کر دے گا۔ میں اپنے انکار پر اڑا رہا تو ملا سرکار نے پہلی بار میری ویڈیو کیسٹوں کا ذکر کیا۔ اس نے مجھے دھمکی دی کہ میں رجب علی کو جزیرے پر نہ لایا تو وہ کیسٹوں کا راز فاش کر دے گا۔ اس دھمکی کے آگے میں بے بس ہو گیا۔ آج میں نے سارجو بیلہ کا سفر نہ کیا ہوتا تو اس وقت آرام سے اپنی ٹھنڈی خواب گاہ میں سو رہا ہوتا۔"

اس کا آخری بیان اس کی اور ملا سرکار کی اس لاسلکی گفتگو کے عین مطابق تھا جو ہم ہوٹل سے دریا کی طرف سفر کرتے ہوئے ایس پی ایف والوں کی جیپ میں سن چکے تھے۔ اس کا مطلب تھا کہ وہ جو کچھ کہہ رہا تھا وہ سچ ہی کہہ رہا تھا۔

"اسے بھی لاک اپ میں بھجوا دو۔" میں نے انسپکٹر سے کہا اور وہ غلام رسول کو اپنے ہمراہ لے کر چل دیا۔

غلام رسول انسپکٹر علی اسد سے بہت خوف زدہ تھا کیونکہ ٹیم آشرم کے تہہ خانے میں پہلی بار بھی وہ اسی کے ہاتھوں سے پٹا تھا اور اس کی آخری ٹھکائی بھی اسی کے ہاتھوں ہوئی تھی۔

انسپکٹر کو ڈی ایس پی کے دفتر میں ہونے والی گفتگو سے زیادہ دلچسپی تھی کیونکہ وہ غلام رسول کو اپنے ماتحت عملے میں سے کسی کے حوالے کر کے چند ہی منٹوں میں واپس لوٹ آیا۔ اس بار سلطان شاہ بھی اس کے ہمراہ تھا۔

"تم لوگ اپنے اس ساتھی کو بالکل ہی بھولے ہوئے ہو۔ بیچارہ باہر بیٹھا ہوا بور ہو رہا تھا۔" اس نے اندر آتے ہی سلطان شاہ کے بارے میں وضاحت کی اور دونوں ہمارے قریب کرسیوں پر براجمان ہو گئے۔

"اب تمہاری باری ہے۔" میں سنجیدگی کے ساتھ ڈی ایس پی سے مخاطب ہو گیا "اس وقت میں نے بڑے مجرم کی گرفتاری کے خیال سے تمہارا معاملہ ادھورا چھوڑ دیا تھا۔"

"میں آپ کو بتا چکا ہوں کہ میں نے جو کچھ کیا اس میں بدنیتی کا کوئی دخل نہیں تھا۔ میں خلوص دل سے جو کچھ سمجھ رہا تھا میں نے اسی پر عمل کرنے کی کوشش کی تھی۔" اس نے تھکے ہوئے لہجے میں آہستہ سے کہا "اور میں اپنے اس رویے پر آپ سے معافی بھی مانگ چکا ہوں۔ آپ نے اس قصے کو طول دیا تو میرا کیریئر تباہ ہو سکتا ہے۔ معطلی اور کسی الزام کے تحت برطرفی عمل میں آئی تو مجھے باعزت ریٹائرمنٹ کے فوائد سے بھی محروم ہونا پڑے گا۔"

"میں تم جیسے خود غرض افسروں کے بارے میں کوئی اچھی رائے نہیں رکھتا" میں نے زہریلی مسکراہٹ کے ساتھ کہا "جس کے دل میں قانون کی حرمت کا پاس نہ ہو اور جو قانون کو اپنی ہی جاگیر سمجھتا ہو اسے تمہاری کرسی پر بیٹھنے کا کوئی حق نہیں ہے۔ تم نے انسپکٹر کے ساتھ جو رویہ اختیار کیا اس سے ذاتی عناد کی بو

ہے"

"اس بارے میں تمہاری کیا رائے ہے؟" اول خان اچانک ہی انسپکٹر سے پوچھ بیٹھا۔

"میرے دل میں اپنے افسر کی طرف سے بال آگیا ہے اس لئے میں اپنی زبان بند ہی رکھوں گا۔" اس نے کہا "میں نے اپنی پسند و ناپسند کو کبھی اپنے فرائض پر حاوی نہیں ہونے دیا ہے۔"

"یہ تمہارا ایک اعلیٰ وصف ہے" میں نے طنز آمیز لہجے میں ڈی آئی جی سے کہا "لیکن اس کے خیالات تم سے کہیں زیادہ بلند اور پاکیزہ ہیں۔ مجھے یقین ہے کہ ہم بر وقت نہ پہنچ جاتے تو آج تم نے اسے تباہ کر دیا ہوتا۔"

"البتہ میں ایک بات ضرور بتانا چاہوں گا۔" انسپکٹر نے کہا۔ "یہ ایک کھلا راز ہے اور اگر بات ہمارے آئی جی صاحب تک گئی تو بالکل ہی کھل جائے گی کہ ہمارے ڈی آئی جی صاحب کرپشن کے معاملے میں بڑی شہرت کے مالک ہیں اور لین دین کر کے قانون کو اپنی صوابدید کے مطابق گھما لیتے ہیں۔ تم اس شہر میں نوارد ہو اس لئے تمہیں اس پہلو سے باخبر کرنا میں اپنا فرض سمجھتا ہوں۔ مجھ سے ان کی رنجش کا سبب یہی ہے کہ میں بڑے بڑے معاملات میں بھی تھوڑے بازی نہیں چلنے دیتا اسی وجہ سے مجھے اوریئنٹل بیچ کا کھاوڑے بنا کر خیرپور میں ڈال دیا گیا ہے۔"

"تم گھر جا کر آرام کرو!" اول خان نے کرسی چھوڑتے ہوئے ڈی آئی جی سے کہا "تمہارے مستقبل کے بارے میں اگلے چند گھنٹوں میں کوئی فیصلہ کر کے تمہیں گھر پر باخبر کر دیا جائے گا۔"

"اس طرح رسوائی میں میری کمی ہوگی۔" اس نے گھگھیاتے ہوئے کہا "آپ لوگوں کے روانہ ہوتے ہی میں کرواچی چھوڑ دوں گا۔ اس طرح کم سے کم میرا کچھ بھرم رہ جائے گا۔"

"اس وقت تک تم میرے حکم کے تحت انسپکٹر علی اسد کی نگرانی میں رہو گے۔ تم نے میری ہدایت کے خلاف کوئی گڑبڑ کرنے کی کوشش کی تو نتائج کی ذمے داری تم پر ہوگی" اول خان نے سنگین لہجے میں کہا۔

"میں اپنے دفتر سے کچھ نامکمل فائلیں اپنے ساتھ لے جانا چاہتا ہوں۔"

"یہ نہیں ہو سکے گا، سر!" اس بار انسپکٹر بولا تھا "وہ ادھوری فائلیں ہی مختلف کیسوں پر فریقین سے سودے بازی کے ثبوت فراہم کر سکتی ہیں۔ ان میں ایک ایک گواہ کے کئی کئی بیان ہوتے ہیں جن پر تاریخ تک کا اندراج نہیں ہوتا۔ سودے بازی میں جو کچھ طے پاتا ہے اس کے مطابق فائل مکمل کر لی جاتی ہے اور فاضل کاغذات ضائع کر دیے جاتے ہیں۔ ریکارڈ سرکاری ملکیت ہے۔ اب اس کو کوئی نہیں چھیڑ سکے گا۔"

"انسپکٹر کی رائے حرفِ آخر ہے" میں یہ کہہ کر دفتر سے نکل گیا۔

ہم لوگوں کے ساتھ سنٹ پیلے سے پولیس کی ساری نفری واپس نہیں آئی تھی۔ وہ پارٹیاں جزیرے پر لاشوں کی تلاش، تحقیق اور اسپتال روانگی کے لئے رک گئی تھیں۔ میرا خیال تھا کہ سنٹ پیلے اور ابا سین پر ہمارا کام ختم ہو چکا تھا۔ جو کچھ باقی رہ گیا تھا اسے سنبھالنے کے لئے پولیس کا محکمہ کافی تھا۔

وہ ساری رات جاگنے اور بھاگ دوڑ کرتے ہوئے گزر گئی تھی اس لئے فارغ ہوتے ہی مجھ پر مکمل غنودگی طاری ہونے لگی اور ہم لوگ ایک پولیس جیپ میں ہوٹل سن ویٹ کی طرف روانہ ہو گئے۔

انسپکٹر نے جیپ کے باوردی ڈرائیور کو ہمارے ساتھ ہی رکنے کی ہدایت کر دی تھی۔

پچھلی شام کو ہم اسی ہوٹل سے عام اور بے ضرر مہمانوں کے روپ میں رخصت ہوئے تھے۔ صبح سویرے رائفلوں سے لیس ہو کر ایک باوردی سپاہی کے ساتھ دوبارہ وہاں پہنچے تو استقبالیہ کاؤنٹر پر اونگھتا ہوا کلرک ہمیں دیکھ کر بوکھلا گیا۔

"اگر ہوٹل میں ٹھہرنا ہے تو، سر! یہاں اس سے اچھے ہوٹل بھی موجود ہیں" ہمارا مدعا سن کر سپاہی نے رضاکارانہ طور پر مشورہ دیا "اس کے علاوہ کئی سرکاری اور نیم سرکاری ریسٹ ہاؤس بھی ہیں۔"

کرواچی میں میرے اونگھتے ہوئے ذہن میں کسی ریسٹ ہاؤس کا خیال ہی نہیں آیا تھا ورنہ علی اسد آناً فاناً میں ہمارے قیام کا بندوبست کرا سکتا تھا۔ اس وقت تھکان سے میرا حال اتنا برا ہو رہا تھا کہ دو قدم بھی چلنے کی ہمت نہیں ہو رہی تھی۔ دل چاہ رہا تھا کہ جلد از جلد بستر میسر آئے اور اس پر چوبیس گھنٹے دراز ہو جاؤں۔ اس لئے میں نے کانسٹیبل ڈرائیور کا شکریہ ادا کیا اور کلرک کے ساتھ کمروں کی طرف چل دیا۔

میں تو پہلے کمرے میں پہنچتے ہی بستر پر گر گیا۔ وہ دونوں کلرک کے ساتھ چلے گئے۔ میں خنک فضا میں نرم اور آرام دہ بستر سے لطف اندوز ہو رہا تھا کہ وہ دونوں اپنے کمرے دیکھ کر پھر میرے سر پر نازل ہو گئے۔

"اب کیا پریشانی ہے؟" سلطان شاد کو ذرا تیزی سے زرالا تھیلا کھولتے دیکھ کر میں نے الجھن آمیز لہجے میں سوال کیا "اسے کیوں کھول رہے ہو؟"

"کرواچی میں، میں نے جو کچھ کیا وہ میرے حقیقی اختیارات سے باہر تھا۔" اول خان نے سمجھانے والے لہجے میں کہا "ڈی آئی جی ڈویژنل سطح کا سب سے بڑا اور بااختیار پولیس افسر ہوتا ہے۔ مجھے فوری طور پر اپنے کمانڈر سے بات کرنی ہوگی تاکہ وہ کراچی میں آئی جی سے مل کر بات کو سنبھال سکے۔"

"جو چاہے کرتے رہو، لیکن خدا کے لئے مجھے نہ چھیڑنا۔" میں نے کروٹ بدل کر ایک تکیہ اپنے سر پر رکھ لیا۔

مجھے علم تھا کہ سلطان شاہ کے تھیلے میں اس وقت کم از کم چار مختلف ایریئل موجود تھے۔ ان میں سے دو کا تعلق ٹرانسمیٹر سے تھا۔ ایک ٹرانسمیٹر وہ تھا جس پر ملا سرکار کراچی میں رہ رہے بات کیا کرتا تھا اور دوسرا ملا سرکار کی کوٹ منصور والی کمین گاہ سے ہمارے ہاتھ لگا تھا۔ اسی پر ہم نے ملا سرکار اور غلام رسول کی گفتگو سن کر سنت ریلے والے تھریشن کا پروگرام بنایا تھا۔ اس ساخت کا ٹرانسمیٹر ملا سرکار کے زیر استعمال ہونے سے یہ بھی ظاہر ہوتا تھا کہ اسے یہ علم نہیں تھا کہ اسی ساخت کا ایک ایریئل میرے قبضے میں بھی آ چکا ہے جس پر میں اس کی گفتگو سن سکتا ہوں۔ اسے اس امر کا شبہ بھی ہو جاتا تو وہ اسی لمحے اس مخصوص ساخت اور فریکوئنسی کا استعمال ترک کر دیتا کیونکہ رازداری اس کے پیشے کا پہلا اصول تھا۔

تیسرا ایریئل محدود رینج کے لئے تھا۔ اس کے ذریعے اول خان ایا سین اور اس کے عملے سے رابطہ کر سکتا تھا۔ چوتھا ٹرانسمیٹر وہ ایا سین سے ہی لایا تھا۔ اس کی رینج پانچ سو میل کے دائرے تک تھی جس کی مدد سے وہ کراچی اسٹیشن سے بھی بات کر سکتا تھا اور اس وقت وہ شاید اسی پر طبع آزمائی کرنے والا تھا۔

میں اس کی کارروائی میں بظاہر کوئی دلچسپی لئے بغیر اسی کروٹ سے بستر پر پڑا رہا۔ چند ثانیوں کے بعد کمرے کی فضا میں اول خان کی واضح لیکن ناقابل فہم آواز گونجنے لگی۔

"زی ڈی زیمل ڈیلٹا فری۔ گیلپے کالا" وہ تھوڑے تھوڑے وقفے سے وہی نامانوس الفاظ دہراتا رہا جس کا مطلب تھا کہ وہ کال بھیجنے کی کوڈ زبان میں ہی نشر کر رہا تھا۔

اس وقت اندازاً صبح کے ساڑھے پانچ بجے تھے اور مجھے توقع نہیں تھی کہ اول خان کو دوسری طرف سے کال کا کوئی جواب مل سکے گا لیکن میرا وہ قیاس غلط ثابت ہوا۔

اسپیشل ٹاسک فورس کی پراسرار تنظیم کی نوعیت سرکاری رہی ہو یا غیر سرکاری" یہ حقیقت ناقابل تردید تھی کہ اس کے اہل کار حد سے زیادہ فرض شناس تھے اور خود کو ہر وقت ڈیوٹی پر تصور کرتے تھے کیونکہ اول خان نے پانچویں بار انہی مسلسل الفاظ کی تکرار کی تو دوسری طرف سے ایک خوابیدہ آواز میں جواب آ گیا۔

نیند کے گہرے خمار میں ڈوبی ہوئی وہ مردانہ آواز میرے لئے اجنبی تھی۔ اس نے جو کچھ کہا وہ بھی میرے لئے ناقابل فہم تھا کیونکہ اس نے اول خان کے خفیہ پیغام کا جواب کوڈ زبان میں ہی دیا تھا۔

اول خان کئی منٹ تک اس شخص سے بات کرتا رہا۔ درمیان میں دوسری طرف سے بھی کچھ پوچھا بتایا جاتا رہا۔ اس تمام گفتگو میں صرف ڈی آئی جی کے الفاظ ایسے تھے جو میرے پلے پڑ سکے اور انہی کی بنیاد پر میں نے یہ اندازہ لگایا کہ اول خان اپنے ادارے کے عین مطابق اپنے اوپر والے کو سکھر نواب شاہ کے واقعات سے آگاہ کر رہا تھا۔

گفتگو مکمل ہو جانے کے بعد اول خان نے ٹرانسمیٹر کا سلسلہ منقطع کیا اور سلطان شاہ سے مخاطب ہو گیا۔ "تم کراچی سے روانہ ہوئے تو وہاں کے حالات کیسے تھے؟"

"سب ٹھیک ٹھاک تھا۔" سلطان شاہ کی قدرے تحیر زدہ آواز سنائی دی۔

"لیکن اب وہاں کی صورت حال مختلف ہے۔ مجھے خبر ملی ہے کہ شہر میں نامعلوم افراد کی پراسرار کاروں میں کچھ نقاب پوش شہر کے گنجان آباد علاقوں میں گولیاں چلاتے ہوئے فرار ہونے میں کامیاب ہو گئے ہیں۔ ان منظم وارداتوں میں چار آدمی ہلاک اور متعدد زخمی ہو چکے ہیں۔ کوئی مجرم پکڑا نہیں گیا۔ شہر میں ہر طرف خوف و ہراس کی لہر پھیل گئی ہے۔"

وہ خبر پریشان کن اور تشویشناک تھی۔ میں اپنے چہرے پر سے کمبل ایک طرف پھینک کر ان دونوں کی گفتگو میں شریک ہونے پر مجبور ہو گیا۔

"یہ واقعات شہر کے کن علاقوں میں ہوئے ہیں؟" سلطان شاہ نے سوال کیا تھا۔

"کیا تمہارے لئے اس بات کی بھی کوئی اہمیت ہے؟" میں نے اس کے لہجے میں غیر معمولی تشویش کی جھلک محسوس کرتے ہوئے تجسس آمیز انداز میں سوال کیا۔

"میں سفر پر روانہ ہونے سے پہلے ... والا جب شہرت خان زخمی کو دیکھ رہا تھا۔" اس نے تفکر لہجے میں کہا "کل صبح مجھے پتا چلا کہ آخری لمحات پر طلبیا کا بدترین مسئلہ ہونے کی وجہ سے وہ ... نہیں ہو سکا تھا۔"

حقیقت یہ تھا کہ میں اول خان کو پہلے ہی ملا سرکار کے معاملات میں آفریدی کے خلف اور مقامی سفارت خانے کی گہری دلچسپی سے آگاہ کرتے ہوئے جیپ کے بارے میں بتا چکا تھا۔ یہ الگ بات تھی کہ میں نے اسے نئی بار زیبرا کی اصلیت کے بارے میں کچھ نہیں بتایا تھا۔ ویسے میرا اندازہ تھا کہ مجھ سے رجوع کرنے سے پہلے اسپیشل ٹاسک فورس والے میرے ماضی کے بارے میں اپنے طور پر معلومات حاصل کر چکے تھے اور ملک سلامتی کے بارے میں میرا فکر بھی دور تک نیکی سے مطمئن ہونے کے بعد ہی انہوں نے مجھ سے رابطہ بڑھانے کے سلسلے کا آغاز کیا تھا۔ یہ ان لوگوں کی اعلیٰ ظرفی تھی کہ میری کارکردگی سے واقف ہونے کے بعد انہوں نے مجھے کبھی میرے ماضی کے حوالے سے شرمندہ کرنے کی کوشش نہیں کی تھی اور ہمارے درمیان ابتدا سے اس وقت تک اس موضوع پر کوئی گفتگو نہیں ہوئی تھی۔

لیکن سلطان شاہ کی زبان سے زیبرا کا نام سنتے ہی اول خان بری طرح چونکا تھا۔ "یہ تم کس زیبرا کا ذکر کر رہے ہو؟" اس نے براہ راست سلطان شاہ سے ہی سوال کیا تھا۔

خلف معاملات کی دیکھ بھال کے لئے دو دن تک یہاں رکنا ہو گا۔
سکتا ہے کہ اس دوران میں ٹی ایس ٹی ایف والے آرنیث پر
ڈال دیں۔ تم دیکھ لینا کہ اس حرامزادے کا ایسا حشر کر دیا جائے
کر وہ بھاگا کر پاکستان سے بھاگ جائے گا۔ ہم لوگ جس کی راہ پر
جا رہے ہیں اسے سکھ کی نیند تک نصیب نہیں ہو گی۔"
اس کے خلاف سرکاری سطح پر کارروائی کیوں نہیں کی جاتی؟"
سلطان شاہ نے پوچھا۔
"ثبوت۔ اس کے خلاف ثبوت کہاں سے فراہم کئے جائیں
؟ ثبوت مل جائیں تو اس کا سفارت خانہ اسے باعزت طور پر
اس سے واپس بلا لے گا۔ بہت ہوا تو حکومت پاکستان اسے
ناپسندیدہ شخصیت قرار دے کر مقررہ مدت میں ملک چھوڑ دینے کا
حکم دے سکتی ہے۔ لیکن بڑی طاقتوں کے معاملے میں ہر حکومت
سفارتی محاذ آرائی سے گریز کرتی ہے۔ ہم لوگ تو جسمانی طور پر
ایسی سزا دیں گے کہ وہ کبھی نہیں بھول سکے گا۔"
"ملا سرکار کی موت کے بعد یہاں ہمارا کام ختم ہو چکا ہے۔"
اس نے کہا "آپ ہمیں فوری طور پر کراچی پہنچنا ہے۔ ہم آرنیث کی
پرواز پکڑنے کی کوشش کریں گے۔"
"دو روز بعد میں بھی کراچی میں تم سے ملوں گا۔ اگر ویرا
تمہارے لئے واقعی کار آمد ہے تو تمہیں اس کو ہر قیمت پر آرنیث
کے چنگل سے بچائے رکھنا ہو گا۔"
"تم فکر نہ کرو" میں بھی اسے نچا کر رکھ دوں گا۔" میں نے
ہنستے ہوئے کہا اور بستر پر دراز ہو گیا۔

○☆☆☆○

ست بیلہ کے خون ریز آپریشن کا سہرا سرکاری طور پر انسپکٹر علی
کے سر باندھا گیا تھا کیونکہ ریکارڈ میں اسپیشل ٹاسک فورس کا
سربراہ وہی تھا اور اس آپریشن کے کسی غیر تحقیقی کردار کا۔ اس مہم
میں مارے جانے والے لوگوں میں جن لوگوں کی لاشیں شناخت ہو
سکی تھیں وہ سب ہی مسلح قاتل، ڈاکو اور اغوا کرنے والے تھے جو
پولیس کی متعدد وارداتوں میں ملوث اور پولیس کو مطلوب تھے
جن میں سے کئی کی زندہ یا مردہ گرفتاری پر بھاری انعامات بھی مقرر تھے
لیکن ان خبروں میں ملا سرکار، غلام رسول یا سردار رجب علی کا
کوئی ذکر نہیں تھا۔ ان خبروں میں سردار رجب علی کی اپنی جگہ کوئی
اہمیت نہیں تھی لیکن مقتولین کی فہرست میں اس کا نام شامل ہو جاتا تو
دنیا کے افراد اور ملا سرکار کی طرف سے بھاری تاوان کے نام
پر ست بیلہ کے حوالے سے ملا سرکار کے کردار کا تعین بھی قیاس
آرائیوں کی زد میں آ جاتا۔ اس لئے اس آپریشن کی بنیادی توجہ
سیاسی اور خفیہ معاملات کو بالکل الگ کر کے ڈاکوؤں کی سرکوبی
جانب رکھا گیا تھا۔
البتہ سکھر رینج کے ڈی آئی جی کی معطلی کی خبر اخباری
حلقوں سے پوشیدہ نہیں رہ سکی تھی۔ اس بارے میں قیاس
آرائی کی گئی تھی کہ ڈی آئی جی کو آپریشن ست بیلہ میں عدم تعاون
کے الزام کے تحت ملازمت سے عارضی طور پر معطل کر دیا گیا تھا
تاکہ مذکورہ افسر کے کردار کے تعین کے لئے آزادانہ طور پر
تحقیقات ہو سکیں۔
ست بیلہ کے واقعات کے بارے میں افواہیں تو صبح سویرے
ہی کراچی میں گشت کرنے لگی تھیں جن میں سینکڑوں افراد کی ہلاکت
کی کہانیاں تھیں اور اس بارے میں شہر میں اتنی سنسنی پھیلی ہوئی
تھی کہ لوگ رات کو شہر کے دو علاقوں میں ہونے والی اندھا دھند
فائرنگ کو بالکل ہی بھلا بیٹھے تھے لیکن پھر شام کے اخبارات میں
شائع ہونے والی تفصیلات نے ان افواہوں کا زور توڑ دیا کہ ڈاکوؤں
کی بھاری نفری نے ست بیلہ کا محاصرہ کر کے پورے جزیرے کی
آبادی کو ہلاک یا زخمی کر دیا اور خود معمولی سا جانی نقصان اٹھا کر
وہاں کی راستے سے ہر طرف بنگلات میں فرار ہونے میں کامیاب
ہو گئے۔
لیکن ویرا اور غزالہ کے لئے وہ کہانیاں قابل قبول نہیں
تھیں۔ انہیں پورا یقین تھا کہ اخبارات نے بھی اصل واقعات
شائع نہیں کئے ہیں جو کہیں زیادہ سنگین اور سنسنی خیز ہو سکتے تھے
شام کی پرواز سے سلطان شاہ کے ہمراہ کراچی پہنچ کر میں نے
گرینڈ ہوٹل کا رخ کیا جہاں ویرا مقیم تھی۔
آرنیث کے آدمیوں سے بچے رہنے کی کوشش میں وہ اپنا بیشتر
وقت ہوٹل کے کمرے میں گزارتی تھی اس لئے ہمیں وہیں مل گئی۔
اس کے کمرے کے خوبصورت ڈبل بیڈ پر شام کے کئی انگریزی
اخبارات بکھرے ہوئے تھے۔
"یہ سب کیا ہے؟ سکھر میں تم کیا کر رہے تھے؟" ہمیں دیکھتے
ہی اس نے بلا کسی تمہید کے اخبارات کی طرف اشارہ کرتے ہوئے
آنکھیں نکال کر سوال کیا۔
"ہم نے بھی راستے میں اخبارات ہی پڑھے ہیں" میں نے
اس کے بستر پر دراز ہوتے ہوئے بے پروائی سے کہا "مجھے حیرت ہے
کہ ہم سکھر میں ہوتے ہوئے بھی ان سنگین واقعات سے بے خبر
رہے۔"
"اور تم کیا کہتے ہو؟" وہ سلطان شاہ کی طرف گھوم کر غرائی۔
"میں تو معصوم شاہ کے مزار کے مینار پر چڑھ کر شہر کا نظارہ کر رہا
تھا" وہ معصومیت سے بولا۔
ویرا نے بے دردی سے دھکا دے کر اسے ایک صوفے پر گرا
دیا اور خود اس کے سر پر مسلط ہو گئی۔
ویسے تو ویرا بہت خوبصورت اور سبک اندام لڑکی تھی لیکن اپنی
خصوصی تربیت کی وجہ سے وہ مار دھاڑ کے شعبوں میں ایسی طاق ہو
چکی تھی کہ اسے اصل میں آنے ہی مردانہ لڑکی نظر آنے لگی
تھی۔ اس سے پہلے بھی وہ بارہا سلطان شاہ سے لڑتی اور الجھتی رہی
تھی لیکن اس وقت اس کے رویے میں کچھ ایسی لطیف سی تبدیلی

تھی کہ میں زیرِ لب مسکرائے بغیر نہ رہ سکا۔
جب عکوبے نے سکھر سے فون کیا تو غزالہ نے مجھ سے سلطان شمار کی شکایت کی تھی کہ اس نے ہوٹل میں وریا کی زندگی اجیرن کی ہوئی تھی لیکن جب میں نے وریا اور سلطان شاہ سے بات کی تو ان دونوں نے الگ الگ بتایا کہ ان دونوں کو ایک دوسرے سے کوئی شکایت نہیں تھی بلکہ مکمل ذہنی ہم آہنگی کے ساتھ گزارا کر رہے تھے۔
وریا مغرب کے بگڑے ہوئے ' مادر پدر آزاد معاشرے کی ایک نمائندہ لڑکی تھی۔ وقت گزارنے یا دل بہلانے کے لئے عارضی طور پر کسی کے ساتھ گھل مل جانا اور بات تھی لیکن میں بہت عرصے پہلے یہ محسوس کر چکا تھا کہ دنیا کی ہر مشرقی عورت کی طرح اُس کے دل کے نہاں خانوں میں بھی یہ خواہش محبت کے ساتھ پروان چڑھ رہی تھی کہ اس کا بھی کوئی اپنا مرد ہو جو اس کی زنانہ عصمت اور بے خوفی سے قطع نظر اس کی حفاظت اور کفالت کی ذمے داری اٹھانے کا روادار ہو۔ کسی بھی حسین و جمیل کے نرم لطیف سراپا کو در حقیقت اس کے مرد کا وجود ہی دوسرے مردوں کی بے باک اور ہوس آمیز نظروں سے محفوظ رکھ سکتا ہے اور وریا اپنی آزاد روی کی وجہ سے حاصل ہونے والے وسیع تجربے کی بنا پر اس راز کو پا چکی تھی۔
اس کے لئے یہ صدمے کی بات تھی کہ لندن میں ڈان مریانو نامی ' عورتوں کے جس دلال نے اسے وجیہہ اور کال گرل کی حیثیت سے بھرپور شہرت دی ' وہ خود اس کا سگا باپ ' مجی الانبڈ تھا جو خوبصورت عورتوں کے ہجوم میں گھرا رہنے کے شوق میں لندن کے ان رنگین مزاج امراء کی کاسہ لیسی کرتا رہتا تھا جنہیں وہ ان مولوں کے حساب سے خرید کر اپنا درباری غلام بنانے کی استطاعت رکھتا تھا۔ اپنے باپ کی اس سنگ دلی اور خود غرضی کے انکشاف نے اسے مردوں کی صنف سے متنفر نہیں کیا بلکہ وہ ایک محبوب با شوہر کی ضرورت کی اور زیادہ قائل ہو گئی کیونکہ ایک سچا محبوب یا شوہر ہی اپنی عورت کی عزت و آبرو کا مضبوط نگہبان ثابت ہو سکتا ہے ورنہ عورت زندگی بھر ایک آوارہ بلبل کی طرح نت نئے شکاریوں کے جال میں پھنستی اور چند پر کترواکر دوبارہ اڑتی رہتی ہے اور جب اس کے استخوانی ڈھانچے پر سے رنگ ' روپ اور جوانی کے سارے حسین پر نوچ لئے جاتے ہیں تو وہ کسی خزاں رسیدہ درخت کی ننگی شاخ پر پناہ لے کر دنیا کو اپنے درد کے روپ سناتے سناتے ایک دن چپ سے گر کر مر جاتی ہے۔
مغرب کے مردوں کی بے راہ روی اور خود غرضی کو وہ پسند نہیں کرتی تھی۔ اس معاشرے میں اس نے خود کو مردوں کا شکاری سمجھ لیا تھا۔ اسے یہ زعم تھا کہ وہ جسے اور جب چاہتی ہے اپنے دام میں پھانس لیتی ہے اور اس سے دل بھر جانے پر اسے ٹھوکر لگا کر دوسرے شکار کی تلاش میں سرگرداں ہو جاتی ہے۔
اپنے اسی زعم میں وہ میری طرف متوجہ ہوئی تھی۔ لاہور کے لاہیڈز کا ٹیج کے تجربات نے اسے مجھ سے قریب ہونے کا موقع فراہم کیا لیکن جب بات معاشقے پر آئی تو اسے یہ جان کر حیرت ہوئی کہ میں حسن کے راستوں اپنی قیمت لگوانے والا غلام ذہنی نہیں تھا۔ وریا کے لئے یہ ایک انوکھا تجربہ تھا۔ اسے گمان ہوا کہ وہ میرے ذہن میں تھی اس لئے میں اسے نظر انداز کر رہا تھا۔ اس بار غزالہ کو بھی ۔ ۔ ۔ سے مکمل دور کر کے بھی دیکھ لیا لیکن وہ دوستی ہونے کے باوجود وہ میرے دل میں ان نرم و نازک جذبوں تک نہ اتر سکی جو مضبوط رشتوں کی بنیاد ہوتے ہیں اور اب یہ ساتھ غزالہ کے آ ملنے کے بعد شاید وریا مجھ سے بالکل ہی مایوس ہو چکی تھی۔
سلطان شمار کے ساتھ اس کے رویے میں لطیف سی تبدیلی دیکھ کر میں نے سوچا کہ وریا " گندم اگر بہم نہ رسد بھس غنیمت است " کے مصداق اس کی طرف مائل ہو چکی تھی۔ میں گندم منصب کا دعوے دار تھا نہ سلطان شاہ کو بھس سمجھتا تھا۔ بظاہر صرف " تو نہیں اور سہی والا " نظریہ تھا۔ اگر سلطان شمار کو اس واردات پر کوئی شکایت نہیں تھی تو یہ اس کے اور وریا کے لئے اچھی ہی بات تھی۔ وہ دونوں ایک دوسرے کے کھونٹے پر اچھی طرح گزارا کر سکتے تھے۔
اس وقت وریا کا انداز کسی پر اعتماد بیوی کا سا تھا جو یہ جانتی ہے کہ شوہر اس کی باز پرس کے آگے نہیں ٹھہر سکے گا اور ہوا بھی یہی کہ سلطان شاہ نے فوراً ہی ہتھیار ڈال دیئے۔
" سر پر کیوں سوار ہو رہی ہو؟ الگ بیٹھو تو ابھی بتاتا ہوں " میں نے معصوم شاہ کے بیچارے سے کیا دیکھا تھا۔"
سلطان شمار نے سکھر میں آخری دن میرے ساتھ گزارا تھا لیکن آخری معرکے کے بارے میں اسے پوری معلومات حاصل نہیں تھیں اس لئے میں اسے اور وریا کو باتوں میں مصروف چھوڑ کر فون کی طرف متوجہ ہو گیا۔
سلسلہ مل جانے پر دوسری طرف سے غزالہ نے ہی فون اٹھایا تھا۔
" میں نے سوچا کہ کراچی آ گیا ہوں تو اپنے رسماً کچھ خیریت بھی معلوم کر لوں۔" میں نے اس کی آواز پہچانتے ہی کہا ہوا الفاظ اسی پر لوٹا دیا۔
" میں نے غلط نہیں کہا تھا۔" وہ کھلکھلا کر ہنستے ہوئے بولی " سب لوگ اس طرح اداس اور ایک دوسرے سے روٹھے رہتے تھے جیسے ان کا کوئی والی وارث سرپرست اس دنیا سے گیا ہو۔ جہانگیر تو تمہارے جیتے جی تمہیں ہی یاد کرتا رہتا تھا۔"
" مسز جیوانی کا کیا حال ہے؟" میں نے پوچھا۔ حقیقت یہ ہے کہ میں نے اپنے خوف حبیب جیوانی کی سازشوں کو ناکام بنانے کے لئے اس کی حسین و جمیل بیوی کو اغوا کر لیا تھا لیکن اب اپنے گلے کی چھچھوندر بنی نظر آ رہی تھی۔ اس بے گناہ کو قتل کرنے میں کوئی بے مقصد جرم نہیں کرنا چاہتا تھا۔

کر دیتا تو وہ کسی بھی وقت اور کہیں بھی سامنا ہونے پر جہانگیر کو فوراً پہچان سکتی تھی جو اپنی ذہن میں اس کے ساتھ شیر و شکر ہو چکا تھا۔

"وہ جہانگیر سے پٹتی ہے اور خوش رہتی ہے۔ لیکن تم اپنے دشمنوں کے لئے مصائب خریدنے میں بہت ماہر ہو۔"

"کیوں؟ اب کیا ہوا؟" میں نے چونک کر سوال کیا۔

"سلمیٰ کل شام کو اسپتال سے گھر آگئی تھی۔ مسز جیوانی کو دیکھتے ہی اس کا پارہ چڑھ گیا۔ جہانگیر سے اس کی خوب لڑائی ہوئی۔ اس نے میری بھی کوئی بات سننے سے انکار کر دیا اور وہ جھگڑ کر ہانٹ کوچ سے لاہور چلی گئی۔"

"یہ اچھا ہوا" میں نے گہری سانس لے کر کہا "اب میں یکسوئی کے ساتھ دو چار دن میں مسز جیوانی کے مسئلے کا کوئی حل نکال سکوں گا۔ سلمیٰ کی موجودگی ہم سب کے لئے عذاب ہو جاتی۔"

"غضب خدا کا!" غزالہ کی تحیر آمیز آواز ابھری "جہانگیر کا گھر بگڑنے کی نوبت آگئی ہے اور تم کہہ رہے ہو کہ یہ اچھا ہوا! تمہیں جہانگیر سے ذرا بھی ہمدردی ہوتی تو تم ایسی بات نہ کہتے۔"

"میں ان دونوں میاں بیوی کی فطرت سے اچھی طرح واقف ہوں" میں نے ہنستے ہوئے کہا "زیادہ دنوں تک ان کے درمیان کوئی کھٹ پٹ نہ ہو تو دونوں ہی کے پیٹ میں مروڑ ہونے لگتے ہیں۔ جہانگیر لاہور جا کر اس کی ذرا سی خوشامد در آمد کرے گا تو وہ خوشی خوشی گھر لوٹ آئے گی۔ وہ میکے جانے کا کوئی سنہرا موقع ضائع نہیں کرتی۔"

"یہ سب تمہارے سوچنے کی باتیں ہیں۔ میری ایماندارانہ رائے تو یہ ہے کہ تم بہت بے دردی سے اپنے مقاصد کے لئے جہانگیر کو استعمال کرتے ہو اور وہ چغد تمہارے جھانسے میں آجاتا ہے۔ یہ بتاؤ کہ اس وقت تم کہاں ہو اور سکھر کے ست بیلہ کا کیا چکر ہے؟ ان خبروں نے تو مجھے پریشان کر دیا تھا۔"

"گرینڈ ہوٹل میں ہوں، چاہو تو یہیں آجاؤ۔ پھر کھل کر باتیں کرلیں گے۔"

"تمہاری رائے کے مطابق، سلمیٰ کے چلے جانے کے بعد جہانگیر کے گھر میں میدان صاف ہو چکا ہے تو تم ادھر ہی کیوں نہیں آجاتے؟ اب تو ویرا ابھی دو چار دن کے لئے یہاں رہ سکتی ہے۔"

"تمہاری تجویز معقول ہے۔ ذرا جہانگیر سے میری بات کرا دو۔ اسے بھی اپنی آمد کے بارے میں بتا دوں۔"

"وہ ابھی فیکٹری سے واپس نہیں آیا۔" غزالہ نے میری معلومات میں اضافہ کرتے ہوئے کہا۔

"ہوں! اس انکشاف پر میں اپنی حیرت پر قابو نہیں رکھ سکا۔ "وہ باقاعدہ فیکٹری جانے لگا ہے؟"

"گھر سے تو ٹھیک نو بجے نکلتا ہے اور شام کو مغرب سے پہلے گھر واپس نہیں آتا۔"

"اس نے اپنے دفتر میں بہت خوبصورت اور سانولی سلونی اسٹینو رکھی ہوئی ہے۔ یہ بتاؤ کہ جہانگیر کی غیر حاضری میں مسز جیوانی کہاں ہوتی ہے؟" میں نے سوال کیا۔

"وہ ٹیبی خوابگاہ میں مقفل رہتی ہے۔ جہانگیر نے اس کمرے میں ایک چھوٹا فریج رکھوا دیا ہے جس میں خورد و نوش کی اشیا بھری رہتی ہیں اس لئے دن میں کوئی اس کمرے کا قفل نہیں کھولتا۔ جہانگیر شام کو واپس آنے کے بعد خود ہی اس کی خاطر تواضع میں لگا رہتا ہے۔ ملازمین تک سے اس کا واسطہ نہیں پڑتا۔"

"لیکن تم سے تو اس کی ملاقات ضرور ہوئی ہوگی؟" میں نے تجسس آمیز لہجے میں پوچھا۔

"نہیں!" غزالہ کے جواب نے مجھے زچ کر دیا "مجھے معلوم ہے کہ وہ تمہاری قیدی ہے۔ جلد یا بدیر تم اسے رہا کر ہی دو گے اس لئے میں اس کی نظروں سے بچتی رہتی ہوں۔ اس نے گھر میں میری آوازیں سنی ہوں تو اور بات ہے۔"

"پھر تم نے کیسے دیکھ لیا کہ اس عورت کے چہرے اور بدن پر جا بجا نیل پڑے ہوئے ہیں؟"

"پہلی رات کو جب خوابگاہ سے دھما چوکڑی کی آوازیں آئیں تو میں پریشان ہو گئی۔" اس کی کھنکتی آمیز آواز سنائی دی۔ "مار دھاڑ کا وہ سلسلہ تھوڑی دیر کے بعد موقوف ہو گیا لیکن میں ساری رات ایک پل کے لئے بھی سو نہ سکی۔ اگلے روز جہانگیر کی غیر حاضری میں میں نے ایک کھڑکی سے اس کی خوابگاہ میں جھانکا تو وہ بہت مختصر لباس میں اپنے جسم کے زخم خوردہ حصوں پر مرہم وغیرہ لگا رہی تھی۔ تیسرے دن جہانگیر کی پیشانی پر بھی ایک نیلا ابھار جھلکا رہا تھا اس لئے مجھے اندر کے حالات جاننے میں کوئی دشواری پیش نہیں آئی۔"

"ٹھیک ہے غزالہ! ہم تینوں ادھر ہی آرہے ہیں اور اب وہیں ڈیرہ جمائیں گے۔" میں نے وہ پیغام دے کر فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

ویرا کو شاید یہ توقع تھی کہ میں فون پر ہی غزالہ کو ست بیلہ کی کہانی سنانے بیٹھ جاؤں گا اس لئے وہ سلطان شاہ سے اپنی جارحانہ بازپرس کا سلسلہ منقطع کر کے میری طرف کان لگائے بیٹھی تھی۔ میرے فارغ ہوتے ہی بول پڑی "میری رضامندی کے بغیر تم نے کیوں کہا کہ ہم تینوں ادھر جا رہے ہیں؟"

"تم نہیں جانا چاہتیں تو شوق سے نہ جاؤ!" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا "شاید تم کو علم نہیں ہے کہ آرنیٹ کو شدت کے ساتھ تمہاری تلاش ہے۔ کل شام کو شہر میں گرلیاں بھی تمہاری ہی وجہ سے چلی ہیں۔ میرا خیال ہے کہ تم ہوٹل کے مقابلے میں جہانگیر کے گھر پر زیادہ محفوظ رہو گی۔"

"بکواس" وہ بے اختیاری سے بولی "تم سکھر میں بیٹھے ہوئے تھے۔ تمہیں کیا پتا کہ آرنیٹ کیا کر رہا ہے؟"

"یقین نہ ہو تو آرنیٹ کو فون کر کے دیکھ لو۔ ہو سکتا ہے کہ وہ اسی وقت تم کو بلانے پر اصرار کرے۔"

میں بھی بھولنے لو اس کے گھر تک پہنچانا خوب جانتی ہوں۔" ویرا نے ریسیور اٹھاتے ہوئے خشک لہجے میں کہا۔

"یہ تو خود ہی گھر جا رہا ہے۔ تم اسے کہاں پہنچاؤ گی؟" سلطان شاہ نے جھپٹ کر اس کے ہاتھ سے ریسیور چھین لیا۔ "ہمیں تمہیں فون کرنے سے نہیں روکتا لیکن یہ کال جہانگیر کے گھر سے ہی ہونی چاہئے۔ وہاں اسپیکر فون پر ہم لوگ بھی آرسینٹ صاحب کے ارشادات عالیہ سن سکیں گے۔"

"اور اگر آرسینٹ کے بارے میں تمہاری رائے غلط ثابت ہوئی تو؟" ویرا نے مجھے گھورتے ہوئے پوچھا۔

"تم دوبارہ اسی ہوٹل میں واپس لوٹ آنا۔" میں نے پورے خلوص کے ساتھ کہا۔

گرینڈ ہوٹل مہنگا تھا۔ ہمارے پاس رقم کی کمی تھی اس لئے وہاں سے چلتے ہوئے ہم نے کمرے کا حساب بے باق نہیں کیا۔ ہمارے لئے یہ ایک آدھ ٹھکانا ہونا ضروری تھا۔

وہ سفر ٹیکسی میں طے کیا گیا۔ ڈرائیور کی موجودگی میں کوئی بات نہیں کی جا سکتی تھی اس لئے ویرا، سلطان شاہ کے ساتھ عقبی نشست پر خاموش بیٹھی رہی۔ میں اگلی نشست پر اکیلا بیٹھا مافیا، بیٹھ صبیب جیوانی، سپرو، ان اور ہیتھرو کے خیالات میں ڈوبا ہوا تھا۔

میری دانست میں ملا سرکار یا بلیک کیٹ ٹی کے نیست و نابود ہونے سے ہماری سرزمین پر دشمنوں کے تخریبی مشن کو ناقابل تلافی نقصان پہنچا تھا جس کے ازالے کے لئے دنوں، ہفتوں یا مہینوں کی نہیں بلکہ برسوں کی محنت درکار تھی۔ ملا سرکار کے مرجانے کے بعد بھی نائیجل بھی پاکستان میں کسی اور کو غیر قانونی ہتھیار فراہم کرنے کی پوزیشن میں نہیں رہا تھا۔ دوسری طرف اول خان کی اسپیشل ٹاسک فورس اس سازش کی بو سونگھ چکی تھی اس لئے مجھے قوی امید تھی کہ قانون شکن اور سرکش عناصر کے ذریعے سندھ میں بدامنی، خانہ جنگی اور پھر بغاوت کی صورت حال پیدا کرنے کی ساری کوششیں خاک میں مل جائیں گی۔

ان سارے مسائل اور خرابیوں کی جڑ مجھے نظر آچکی تھی۔ وہ سارا کھیل ہیروئن سے حاصل ہونے والے سب ورنچ کے وصن سے پروان چڑھ رہا تھا اور جب تک پاکستان میں ہیروئن کی پیداوار اور اس کی مغرب کی طرف اسمگلنگ کا کاروبار جاری تھا ہمارا ملک بین الاقوامی ریشہ دوانیوں سے محفوظ نہیں تھا۔ طاقت کے نشے میں چُور مغرب کے سیاسی ناخداؤں کے نزدیک ایٹمی ہتھیار رکھنا جتنا سنگین جرم تھا اتنا ہی سنگین جرم یہ تھا کہ ان کے بلکتے ہوئے نوجوان خریداروں کو ان کی پسند کی جنس، ہیروئن مہیا کی جائے۔

ٹی جو ایک مشن کے تحت پاکستان کی مقامی آبادی میں ہیروئن کی کھپت بڑھانے کے لئے اس کے فروغ کے لئے کام رہی تھی، میری پے در پے چالوں کی وجہ سے ٹوٹ پھوٹ کا شکار ہو چکی تھی۔ [illegible] کی پیداوار اور تقسیم کے ذرائع ان کی گرفت سے نکل کر مافیا

کی تحویل میں آرہے تھے۔ میرے نزدیک مافیا ایک غیر سیاسی اور خالص مجرمانہ تنظیم تھی جو رنگ، نسل، مذہب اور علاقے کی کسی تفریق کے بغیر ہر طرف جرائم کے فروغ کے لئے کوشاں تھی۔ اس کے وسائل کا بڑا حصہ ہیروئن کی آمدنی پر مشتمل تھا۔ وہ بہترین ہیروئن مناسب ترین داموں پر خرید کر ان منڈیوں کی طرف روانہ کرتے تھے جہاں اس زہرناک سفوف کے سب سے زیادہ دام ملتے تھے اور ان دونوں ایسی منڈیوں میں امریکا سرفہرست تھا۔

ٹی اور مافیا کا دھندا ایک ہی تھا لیکن دونوں کے مقاصد اور طریقہ کار میں بنیادی فرق کی وجہ سے میں نے مافیا میں شمولیت اختیار کی تھی۔ مجھے خوشی تھی کہ میں مافیا میں رہ کر بھی ہیروئن کے انسداد کے لئے کام کر رہا تھا لیکن تشویش کی بات یہ تھی کہ جی لائیڈ ہر قیمت پر مجھے پکڑنا چاہتا تھا اور شاید بعض شرائط پر مافیا کا سپرو، ان مجھے اس کی تحویل میں دینے پر رضامند ہو چکا تھا۔ بلیک کیٹ ٹی کی سرکوبی سے فارغ ہوتے ہی وہ مسئلہ میرے سر پر سوار ہو گیا تھا۔

سفر کے اختتام پر ٹیکسی رکی تو میرے خیالات کا تسلسل ٹوٹ گیا۔

گھر میں داخل ہوتے ہی ویرا اور غزالہ نے یک زبان ہو کر ست بیلہ کے بارے میں سوالات کی یلغار کر دی اور میں نے مختصر ترین الفاظ میں انہیں وہاں پیش آنے والے حقیقی واقعات سے آگاہ کرنا شروع کر دیا۔

ان دونوں کے لئے وہ کہانی حیرت انگیز بلکہ ناقابل یقین تھی۔

ویرا ان دونوں میری ہمدرد اور غم گسار بنی ہوئی تھی لیکن اس کے مزاج کا کچھ پتا نہیں تھا وہ کسی بھی وقت مجھ سے بدظن ہو سکتی تھی۔ اس لئے میں نے اس کہانی میں سے غلام رسول کا کردار حذف کر دیا کیونکہ وہ قومی سلامتی اور خودداری کا ایک اہم موضوع بن سکتا تھا۔ اس کا تذکرہ حذف کر دینے کے بعد سکھر کوتوالی میں ڈی آئی جی سے ہونے والی زبانی جھڑپ کا ذکر بھی غیر ضروری ہو گیا تھا اس لئے جب ویرا نے سکھر رینج کے ڈپٹی انسپکٹر جنرل کی معطلی کے بارے میں سوال کیا تو میں نے اسے مقامی انتظامیہ کا اندرونی معاملہ قرار دے کر اپنی جان چھڑالی۔

"اور تم کہتے ہو کہ اتنے بڑے گشت و خون میں تمہارے کسی آدمی کو خراش تک نہیں آئی؟" میری کہانی مکمل ہونے پر ویرا نے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"اسے اتفاق یا خوش قسمتی ہی کہہ سکتی ہو۔ اگر اول خان کے آدمی دریا میں موجود تحقیقی بوٹ پر قبضہ کر کے اپنا مورچہ نہ قائم کرتے تو ہمیں بھی بھاری جانی نقصان پہنچ سکتا تھا۔" میں نے کہا۔ میں نے ان دونوں کو اول خان اور ان کے آدمیوں کے رول کے بارے میں سب کچھ بتا دیا لیکن اسپیشل ٹاسک فورس کی بانیت، مقاصد، اختیارات اور وسائل کو نظر انداز کر دیا تھا کیونکہ اس کا بھی قومی سلامتی سے گہرا تعلق تھا۔

"یہ سوال جواب تو ہوتے ہی رہیں گے۔" سلطان شاہ نے دخل دیتے ہوئے کہا "تم لوگوں کو سارے واقعات بلا کم و کاست بتا رہے ہیں۔ ان پر غور کر کے اپنا سوال نامہ مرتب کر لینا جس پر بعد میں بات ہوتی رہے گی۔ فی الحال آرزینہ کی فکر کرو۔ اس وقت سات بج رہے ہیں 'وہ' اپنے دفتر سے نکل گیا تو بات کل پر ٹل جائے گی۔"

"وہ ٹھیک پانچ بجے اپنا دفتر چھوڑ دیتا ہے۔" ویرا اسے چڑانے والے انداز میں بولی "میرے پاس اس کے گھر کا فون نمبر بھی ہے میں اس سے وہیں بات کروں گی۔۔۔۔"

"ہمیں یہ دھیان رہے کہ اس وقت تم لانڈھی میں مقیم ہو۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔

"لانڈھی میں کیوں؟" ویرا نے مجھے گھورتے ہوئے الجھن آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"اس لئے کہ آرزینہ کے ویو پوائنٹ کے مطابق کل شام تم پٹھان کالونی سے لانڈھی منتقل ہوئی ہو۔" سلطان شاہ نے کہا "کل اس نے تمہیں خوف زدہ کرنے کے لئے انہی علاقوں میں اندھا دھند فائرنگ کرائی ہے۔"

"مجھے وضاحت سے سمجھاؤ!" ویرا سنجیدہ ہو کر بولی "اگر یہ محض تمہارے قیاسات ہیں تو مجھے اس سے گفتگو میں محتاط رہنا ہو گا ورنہ بات بگڑ بھی سکتی ہے۔"

سلطان شاہ اسے جیپ کی کراچی سے روانگی میں حائل ہونے والی اتفاقی رکاوٹ اور اس کے بعد کے واقعات پر روشنی ڈالنے لگا۔ ویرا بہت غور سے اس کی بات سن رہی تھی۔

اس دوران میں 'منی جہانگیر' کی خواب گاہ کھلوا کر اسپیکر فون نکال لایا اور اسے ڈرائنگ روم کے فون ساکٹ سے منسلک کر دیا۔

سلطان شاہ سے پورا پس منظر سمجھ لینے کے بعد ویرا اسپیکر فون کا سوئچ آن کر کے آرزینہ کے گھر کا نمبر ڈائل کرنے لگی۔

ویرا کو پہلی ہی کوشش میں مطلوبہ نمبر مل گیا۔ دوسری طرف سے دو گھنٹیاں بجتے ہی ریسیور اٹھا لیا گیا اور اسپیکر فون پر کسی غیر مرد کی ہیلو سنائی دی۔

"میں ویرا لانڈھی بول رہی ہوں اور مسٹر آرزینہ سے بات کرنا چاہتی ہوں" ویرا نے کہا۔

"میں آرزینہ ہی بول رہا ہوں" دوسری طرف سے ابھرنے والی آواز کی شائستگی یکلخت کھٹکنے کی سی غراہٹ میں تبدیل ہو گئی "تم اس وقت کہاں سے بول رہی ہو؟"

"میں لانڈھی میں ہوں اور بہت بری طرح خوف زدہ ہوں" ویرا نے ہم لوگوں کو آنکھ مار کر مسکراتے ہوئے کہا۔ اس کی آواز میں اس لمحے واقعی خوف و ہراس سمٹ آیا تھا۔

"ہونا چاہئے" آرزینہ کی آواز سے بے رحمی مترشح تھی "تم فوراً اسی وقت میرے پاس آؤ۔"

"میں نہیں آسکتی" ویرا نے سہمے ہوئے لہجے میں کہا "کچھ درندے میرے پیچھے لگے ہوئے ہیں۔ لانڈھی سے پہلے میں ایک اور ٹھکانے پر تھی۔ ان درندوں کی دہشت گردی سے گھبرا کر وہاں سے لانڈھی آئی تو یہاں بھی میری کمین گاہ کے قریب دو تین دفعہ خون ریزی ہوئی۔ مجھے ڈر ہے کہ میں نے باہر قدم نکالا تو میں مار ڈالی جاؤں گی۔"

"لانڈھی سے پہلے تم کہاں تھیں؟" آرزینہ کی آواز سے تحکم جھلک رہا تھا۔

"پٹھان کالونی میں تھی۔ کل شام ہی وہاں سے لانڈھی آئی ہوں۔ تم نے بھی اخبارات میں پڑھ لیا ہو گا کہ نامعلوم دہشت گردوں نے ان ہی دو مقامات پر اندھا دھند فائرنگ کر کے بہت سے لوگوں کو ہلاک اور زخمی کر ڈالا تھا۔ اس کے بعد سے میں کھڑکی سے باہر جھانکنے کی ہمت بھی نہیں کر رہی ہوں۔"

"میں نے تمہیں ہدایت کی تھی کہ مجھ سے اجازت لئے بغیر تم اپنا ٹھکانا تبدیل نہیں کرو گی۔ پھر تم اپنے فلیٹ سے پٹھان کالونی کیوں گئیں؟" آرزینہ کی آواز درشت ہو گئی۔

"میری بھی کچھ ترجیحات ہیں" ویرا نے تھوڑی سی برہمی کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا "فلیٹ میں مجھے اپنی جان کا خطرہ تھا اور میرے پاس تم سے رابطہ کرنے کا وقت نہیں تھا۔"

"تمہیں وقت نکالنا چاہئے تھا!" آرزینہ نے زور دے کر کہا۔ "اب میں تمہاری حفاظت کا ذمہ دار ہوں۔"

ویرا استہزائیہ انداز میں ہنس پڑی "وہ مجھے ذبح کر کے چلے جاتے اور تمہارے فرشتوں کو بھی علم نہ ہوتا کہ میں زندہ ہوں یا قتل کی جا چکی ہوں۔ تمہارا تو یہ حال ہے کہ تمہیں ابھی معلوم نہیں کہ میں فلیٹ چھوڑ کر شہر کے کس حصے میں رہ رہی ہوں۔ ...

میں اپنی زندگی دوسروں کے رحم و کرم پر چھوڑنے کی عادی نہیں ہوں۔"

اسپیکر فون پر آرزینہ کی خونخوار غراہٹ سنائی دی لیکن وہ ایک گھاگ سفارت کار تھا اور معاملات کی نزاکت کو فوراً ہی بھانپ لینے میں خاص ملکہ رکھتا تھا۔ اسے معلوم تھا کہ اس وقت ویرا اس کی دسترس سے نکلی ہوئی تھی اور زیادہ سختی دکھا کر وہ اسے اپنی گرفت میں نہیں لا سکتا تھا اس لئے اگلے ہی لمحے اس کا لہجہ نرم ہو گیا۔

"تم نے یہ غور نہیں کیا کہ شہر کے صرف ان دو علاقوں میں گولیاں چلیں جہاں تم موجود تھیں؟" جملے کی تکمیل تک اس کے لہجے کی نرمی مصنوعی انداز میں ڈھل چکی تھی۔ "گولیاں چلانے والے تمہارے محافظ تھے تمہارے دشمنوں کو تم سے دور رکھنے کے لئے انہیں وہ تمام خطرات مول لینے پڑے اور تم دیکھ لو کہ ان کی نگہبانی کے نتیجے میں تم اب تک صحیح و سلامت ہو اور مجھ سے فون پر بات کر رہی ہو۔ تم باہر نکلتے ہی دیکھو گی کہ بہت سے لوگ

تمہیں اپنے حفاظتی حصار میں لے لیں گے اور عزت و احترام کے ساتھ تمہیں میرے پاس لے آئیں گے۔"

میرا دل چاہا کہ زرمینہ کے اس مکارانہ، سفید جھوٹ پر دل کھول کر قہقہے لگاؤں اور اسے بتادوں کہ وہ وڈا سفارت کار ورا کا شجرہ کھول چکا تھا اور وہ زیب جیب کے نشر کئے ہوئے اشارات کا تعاقب کر رہا تھا۔ پٹھان کالونی اور پھر لانڈھی کی راؤ چورنگی کے علاقے میں اندھا دھند گولیاں برسانے والے اس کے آدمی ورا کے محافظ نہیں بلکہ اس کے شکاری تھے جو اسے خوفزدہ کر کے اس کی کمین گاہ سے باہر ہانک کر اس پر جال پھینکنے کے لئے تیار بیٹھے تھے۔

لیکن ایسا کرنا قرین مصلحت نہیں تھا۔ اس وقت زرمینہ اپنے کرتوتوں اور سفید جھوٹ کی بنا پر ورا کے حلیف کے بجائے ایک خطرناک حریف کا روپ دھار چکا تھا۔ وہ ورا کو فریب دے کر اپنے جال میں پھانسنا چاہ رہا تھا اور دوسری طرف میری کوشش یہ تھی کہ اس کی خوش فہمیوں کو خاک میں ملائے بغیر اس کے عزائم سے آگاہی حاصل کروں کہ وہ ورا سے کیوں ملنا چاہتا تھا؟ اس لئے میں نے اپنی اس بے ساختہ خواہش کو اپنے سینے ہی میں دفن کر لیا۔

لیکن ورا ابھی منطق لڑانے اور بال کی کھال نکالنے کے فن میں طاق تھی۔ اس نے فوراً ہی سوال داغ دیا۔ "جب میں فلیٹ سے نکل کر پٹھان کالونی اور وہاں سے نکل کر لانڈھی آئی تو میرے یہ مردود محافظ کہاں مرے ہوئے تھے؟ ان مواقع پر انہوں نے میری حوصلہ افزائی کے لئے سامنے آنے کی ہمت کیوں نہیں کی؟"

کئی ثانیوں کے لئے ایکبار فون پر سکوت چھا گیا رہا۔ ورا نے اسے سوچ میں ڈال دیا تھا۔

"تم میری حیثیت اور مرتبے کو بھول کر مجھ سے الجھ رہی ہو!" غیر معمولی سکوت کے بعد زرمینہ کی گمبھیر آواز سنائی دی۔ اس بار وہ اکھڑ ہی الفاظ چبا چبا کر ادا کر رہا تھا۔ "یہ سب باتیں میں تمہیں فون پر نہیں سمجھا سکتا۔ مجھ سے ملو گی تو بہت سی باتیں خود بخود تمہاری سمجھ میں آ جائیں گی۔ تمہیں مجھ پر اعتماد کرنا چاہئے۔"

"عام حالات میں شاید میں ایسا ہی کرتی لیکن اس وقت میں خود کو اپنے ادر بدو شمنوں میں گھرا ہوا محسوس کر رہی ہوں۔ میرے ارد گرد گولیاں برسائی گئی ہیں۔ خون بہایا گیا ہے۔ جب تک مجھے یقین نہیں ہو جاتا کہ خطرات سے نمٹنے کا موثر بندوبست کر لیا گیا ہے میں کسی احمق کی طرح سڑک پر آ کر مرنے کی حماقت نہیں کروں گی۔ مجھے یہ جاننے کا حق ہے کہ اگر تم میری حفاظت کروا رہے ہو تو اب تک تمہارے آدمی کہاں سوئے ہوئے ہیں؟"

"تم بلاوجہ جذباتی ہو رہی ہو ورا ڈارلنگ!" زرمینہ کی مکارانہ آواز نرم اور شیریں ہو گئی۔ "ان دونوں مواقع پر حالات مختلف تھے۔ میں نے انہیں تم سے دور رہ کر تمہاری حفاظت کرنے کا حکم دیا تھا لیکن اب حالات بدل چکے ہیں۔ وہ تم پر نظر پڑتے ہی تمہیں اپنے مضبوط حصار میں لے لیں گے۔"

"کیا تم یہ بتاؤ گے کہ تمہارے آدمیوں کی دی ہوئی اطلاعات کے مطابق میں دونوں مواقع پر کس لباس اور حلیے میں اپنے ٹھکانوں سے روانہ ہوئی تھی؟" ورا کا لہجہ قدرے تلخ ہو گیا۔

"تم بھول رہی ہو کہ میں کوئی سفاک بدمعاش نہیں بلکہ ایک سپرطاقت کا معزز سفارت کار ہوں" زرمینہ کا لہجہ سخت اور تاریک ہو گیا "براہ راست نگرانی کرانے والوں میں سے کسی کو یہ بھی معلوم ہو گا مگر میں جزئیات میں الجھ کر اپنا قیمتی وقت برباد کرنے کا عادی نہیں ہوں۔ میں صرف نتائج پر نظر رکھتا ہوں۔ میرے نزدیک اہمیت صرف اس بات کی ہے کہ تم آج بھی لانڈھی میں بخیرو عافیت موجود ہو۔"

"تو کیا تم یہ کہنا چاہ رہے ہو کہ تم پٹھان کالونی میں بھی میری موجودگی سے باخبر تھے؟"

"بے خبر رہنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا!" اس کی آواز پر ابھی عود کر آئی "میں نے تمہیں مطلع کر دیا تھا کہ تمہارے بارے میں خفیہ طور پر ایک جیب پیوست کر دیا گیا ہے اور تم کہیں بھی میری نظروں سے اوجھل نہیں رہ سکو گی۔"

"پھر تم نے ابتدا میں یہ سوال کیوں کیا تھا کہ لانڈھی سے پہلے میں کہاں تھی؟"

"اس وقت مجھے تمہاری سرکشی کا اندازہ نہیں تھا۔ میں صرف یہ جاننا چاہتا تھا کہ تم سچ بولتی ہو یا جھوٹ؟"

"تمہیں مجھ پر شبہ تھا۔ میں بھی تم پر شبہ کرنے میں حق بجانب تھی" ورا نے ترکی بہ ترکی کہا۔

"تمہیں کیا شبہ تھا مجھ پر؟" زرمینہ کی برہم آواز اس بار بلند تھی۔

"یہی کہ تمہارا کوئی آدمی میری حفاظت نہیں کر رہا اور میں پوری طرح اپنے دشمنوں کے رحم و کرم پر ہوں۔"

"اب کیا رائے ہے تمہاری؟" زرمینہ کے صبر کا پیمانہ لبریز ہو چلا تھا۔

"مجھے تمہاری باتوں پر یقین آ گیا ہے۔" ورا نے میری طرف دیکھ کر ہونٹ دباتے ہوئے کہا۔

"او، خدا کا شکر ہے کہ میں نے تمہیں قائل کر لیا!" گہرے سانس کے ساتھ زرمینہ کی آواز آئی۔

"تم میرے ماضی سے واقف ہو۔ اگر میں محض کسی کے نام سے مرعوب ہونے کی عادی ہوتی تو اب سے برسوں پہلے کہیں کی موت مر چکی ہوتی۔ جس طرح تم ایک نظام کے پابند ہو، میں اپنے اندر کی آواز کے سہارے فیصلے کرتی ہوں۔ مجھے امید کہ تم نے میری گفتگو کا برا نہیں منایا ہو گا۔"

"پھر تم مجھ سے ملنے کب تک آ رہی ہو؟" زرمینہ کا اعتدال پر آ چکا تھا۔

"میں وقت نہیں دے سکتی لیکن یہ میرا وعدہ ہے کہ میں جلد از جلد تمہارے گھر پہنچوں گی۔ وہاں تمہاری حفاظت کرنے والوں کی تو خاصی نفری ہو گی؟" ویرا نے اسے اطمینان دلاتے ہوئے پوچھا۔

آرنیٹ کی مسکراتی ہنسی کی آواز ابھری، پھر وہ بولا "یہاں کی انتظامیہ اپنے سربراہوں سے زیادہ میری حفاظت کے لئے فکر مند رہتی ہے کیونکہ میرے کاؤنسلیٹ کی حفاظتی ترجیحات میں میرا نام سب سے اوپر ہے۔ مقامی محافظ میرے احاطے کے گرد ہوتے ہیں لیکن اندر سی آئی اے کے ایجنٹ مامور ہیں۔ میں انہیں ہدایت دے دوں گا۔ ان میں سے کوئی تم سے تعرض نہیں کرے گا۔ تم جب چاہو بے خوف و خطر میرے پاس آ سکتی ہو۔"

"لیکن میرا پاس ورڈ کیا ہو گا؟" ویرا نے قدرے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"یہ سب دقیانوسی باتیں ہیں۔ وہ لوگ ڈوسی اسکینر سے تمہاری جامہ تلاشی لیں گے۔ تمہارے خفیہ چپ کے سگنل پر جوں ہی اسکینر پر آواز گونجے گی، تمہیں اندر آنے کی اجازت مل جائے گی۔"

ویرا نے معنی خیز نظروں سے ہماری طرف دیکھا پھر آرنیٹ سے بولی "میں آنے سے پہلے یہ جاننا چاہوں گی کہ ہماری ملاقات اس قدر ضروری کیوں ہو گئی ہے؟"

"بلیک کیٹ ٹی کے معاملے پر کچھ بات ہو گی۔ پیش رفت رک جانے پر ہمیں سخت تشویش ہے۔"

"لیکن اس میں میری کسی کوتاہی کا دخل نہیں ہے ——— وہ روپوش اور مفقود الخبر ہے۔"

"میری تشویش کا سبب بھی یہی ہے" آرنیٹ نے اعتراف کیا۔ "ایک شخص کی وجہ سے سارا منصوبہ خراب ہو رہا ہے۔ ہم زیادہ دیر تک اس کی واپسی کا انتظار نہیں کر سکتے۔"

"میں اس سلسلے میں کیا کر سکتی ہوں؟ مجھے دوسرا نام بتاؤ، میں اس سے معاملات طے کر لوں گی" ویرا نے رکھائی سے کہا "ایک طرف تو یہ حال ہے کہ تم چپ اور آدمیوں کے ذریعے میری پل پل کی نقل و حرکت کی خبر رکھتے ہو لیکن بلیک کیٹ ٹی کے بارے میں اس قدر مجبور اور بے خبر دکھائی دیتے ہو۔"

"تم ہمارے لئے بہت اہم ہو اس لئے تمہاری ہر لمحے حفاظت کی جا رہی ہے" آرنیٹ کی معاندانہ آواز ابھری "بلیک کیٹ ٹی ہمارے لئے اتنا اہم نہیں ہے، بلکہ وہ تو سرے سے ہمارا آدمی ہی نہیں ہے۔"

"وہ کہیں پاتال میں تو نہیں اتر سکتا۔ تمہاری بے خبری میرے لئے ناقابل فہم ہے۔"

اسپیکر فون پر آرنیٹ کے ایک گہرے سانس کی آواز ابھری پھر وہ بولا "تم فون پر بات کو غیر ضروری طور پر طول دے رہی ہو، تمہیں معلوم ہے کہ ان تمام ایشیائی ملکوں میں کسی فون پر گفتگو کرنا غیر محفوظ اور خطرناک ہوتا ہے۔ کچھ نہیں کہا جا سکتا کہ اس وقت اور کون ہماری باتیں سن رہا ہو گا۔"

"لیکن مجھے یہ بھی معلوم ہے کہ ٹیلی فونک گفتگو کی بنیاد پر کوئی مقامی افسر تم پر ہاتھ ڈالنے کی جرات نہیں کر سکتا۔ تمہاری قومیت نے تمہیں اس سرزمین پر سپرمین کا درجہ دلوایا ہوا ہے۔"

"تم بضد ہو تو سن لو کہ کل آدھی رات کے بعد سے میں بلیک کیٹ ٹی کی سلامتی کی طرف سے بہت فکر اور تشویش میں مبتلا ہو گیا ہوں" آرنیٹ کی آواز سے واقعی اس کی تشویش جھلک رہی تھی۔

"ظاہر ہے کہ اس تشویش کا سبب کوئی برا خواب ہو گا نہ تمہاری بے خوابی۔ اس کا کوئی نہ کوئی مضبوط سبب بھی رہا ہو گا جو تم مجھ سے چھپا رہے ہو۔"

"ہم اپنے ایجنٹوں کی سلامتی سے باخبر رہنے کے لئے ان کے جسموں میں ایسے سینسر نصب کر دیتے ہیں جو علاقائی اسٹیشن کے لئے ان کے دل کی دھڑکنیں نشر کرتے رہتے ہیں۔ ملا سرکار کے سینسر کے سگنل کل رات سے موقوف ہو چکے ہیں۔"

آرنیٹ کے وہ فقرے میرے لئے چونکا دینے والے تھے، بین الاقوامی سراغ رسانی اور اسپائنگ میں جدید ترین ایجادات سے کام لینا، ہر دور میں ذمے داروں کا ایک محبوب مشغلہ رہا ہے لیکن آرنیٹ کے ذریعے بار بار ناقابل یقین سی باتیں سامنے آ رہی تھیں۔ نت نئی اور تیز ترین سفری سہولتوں کی وجہ سے جغرافیائی فاصلے اپنی اہمیت کھو بیٹھے تھے اور دنیا کا ہر علاقہ، ہر قوم کی دسترس میں تھا۔ اپنے اپنے ملکی مفاد کے لئے خفیہ طور پر کام کرنے والے ہزاروں سیکڑوں دور جا کر پرخطر مہمات سر کرتے رہتے تھے اور اپنے ہینڈلرز کو فیکس، سیٹلائٹ فون یا طاقتور ٹرانسمیٹرز پر اپنی سلامتی اور کارکردگی کی رپورٹیں دیتے رہتے تھے۔ ان کی طرف سے رابطے میں طویل تعطل پیدا ہوتے ہی بڑوں کو ان کی سلامتی کی طرف سے فکر

لاحق ہو جاتی تھی اور دوبارہ رابطہ بحال نہ ہونے پر یہ تصور کر لیا جاتا تھا کہ وہ اپنے مشن میں کہیں کام آ گئے ہوں گے۔

لیکن آرنیٹ کے ملک نے اس فن کے تمام پہلوؤں کو انتظار اور قیاس آرائیوں کے دائرے سے نکال کر سائنسی نظریوں سے منسلک کر دیا تھا۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ وہ لوگ اپنے ایجنٹوں کے دلوں کی دھڑکنیں "حساس اور جدید ترین سینسرز کے ذریعے سنتے ہوں گے لیکن حقیقت یہ ہے کہ صحیح صورت حال کے ادراک کے لئے' وہی سب سے بہتر' موثر اور محفوظ بندوبست تھا۔ کسی بھی وقت یہ اندازہ لگا سکتے تھے کہ ان کا کوئی خاص آدمی نامساعد حالات میں پھنس کر قیدی بنایا جا چکا ہے یا اس کی زندگی کا چراغ ہی گل ہو چکا ہے۔

آرنیٹ کے اس انکشاف پر ویرا نے چونک کر میری طرف دیکھا تھا لیکن اسپیکر فون آن ہونے کی وجہ سے ہم میں سے کوئی بھی زبان کھولنے کی پوزیشن میں نہیں تھا۔

"تم اپنے ایجنٹوں کو بے رحمی کے ساتھ مشینوں میں تبدیل کرنے کے عزائم رکھتے ہو" ویرا کہہ رہی تھی "آج ان کے جسموں میں سینسرز اور چپ لگانے ہو' کیا پتا کہ کل ان کے دل و دماغ کی جگہ بھی مائیکرو چپس نصب کرانے لگو تاکہ وہ لوگ اپنی فہم و فراست سے کام لینے کے بجائے صرف تمہاری ہدایات کے تابع رہیں۔"

"ہمارے سائنس داں اپنی تجربہ گاہوں میں ایسے تجربات پر کام کر رہے ہیں۔ روبوٹ اب داستانوی ہو گیا ہے۔ تم کسی بھی دن سن لو گی کہ بایونک آدمی وجود میں آ چکا ہے۔ جانوروں پر ہونے والے تجربات جس دن کامیابی سے ہم کنار ہو گئے' اسی دن دنیا میں انقلاب آ جائے گا" وہ اپنی رو میں بولے چلا گیا پھر اچانک ہی اسے دھیان آیا کہ وہ اپنی پٹری سے اتر چکا تھا سو چڑچڑے لہجے میں بولا۔

"یہ تم نے مجھے کن فضول باتوں میں الجھا لیا؟ میں یہ پوچھ رہا ہوں کہ ملا سرکار کی سلامتی کا سنگین معاملہ سامنے آ جانے کے بعد تم کتنی دیر میں مجھ تک پہنچ سکتی ہو؟"

"جلد از جلد!" یہ الفاظ ادا کرتے ہوئے ویرا کے چہرے پر کرختگی عود کر آئی تھی "اگر ملا سرکار کے دل کی دھڑکنیں بند ہو چکی ہیں تو وہ اب اس جہان میں نہیں ہو گا۔ میرا تو خیال ہے کہ ایک مردے پر اپنا سر کھپانے اور وقت برباد کرنے کے بجائے اگر تم دہلی سے رابطہ کرو تو بہتر رہے گا اور وہ جلد از جلد ملا سرکار کا متبادل یہاں بھیج دیں گے۔ اگر تم سینسر کے ذریعے اس کے دل کی دھڑکنیں سننے میں ناکام ہو چکے ہو تو اب میں اور تم تو کیا' ساری دنیا مل کر بھی بلیک کیٹ ٹو کو دوبارہ زندہ نہیں کر سکے گی۔ ہمیں ہر حالت میں اس کے متبادل کے بارے میں سوچنا ہو گا۔"

"میرے لئے یہی سب الجھنیں ہیں۔ اتنی بات میں بھی جانتا ہوں کہ اب ہمیں جلد از جلد ملا سرکار کا متبادل میدان میں اتار دینا چاہئے۔ یہ وقت گزر گیا تو شاید مستقبل میں ایسے سازگار حالات پیدا نہیں ہو سکیں گے۔ ہمارے لئے یہ ابھی باعث بھی نہیں

والا معاملہ بن چکا ہے۔ لیکن میں اپنی معلومات دہلی کو منتقل نہیں کر سکتا۔"

"کیوں؟ اس میں کیا مجبوری ہے؟ آخر کو وہ دہلی ہی کا آدمی تھا اور تم سے مل کر اپنا کام سرانجام دے رہا تھا۔ تمہارے ذاتی خیال میں بھی معلومات کے اس تبادلے پر اعتراض نہیں ہونا چاہئے۔"

"یہ باتیں تمہاری سمجھ سے بالا ہیں۔ ہم نے بلیک کیٹ ٹو کے جسم میں جو سینسر چھپایا ہے' اس سے دہلی کے حکام بے خبر ہیں۔ اس حوالے سے بات کرتے ہی شدید سیاسی پیچیدگیاں پیدا ہو جائیں گی۔ اس علاقے کے لوگ بہت تنگ نظر اور خود غرض ہوتے ہیں۔ دہلی والے لامحالہ یہ سوچیں گے کہ ہم نے بلیک کیٹ ٹو کے ساتھ ہی' نہ جانے دوسرے کتنے لوگوں کے جسموں میں سینسرز اور چپ لگائے ہوئے ہوں جو ان کے تنخواہ دار ہوتے ہوئے ہمارے لئے کام کر رہے ہوں۔ دوستوں کے خلاف جاسوسی کرنے کے الزام سے ہم حتی الامکان بچنے کی کوشش کرتے ہیں کیونکہ اس طرح ہمارے سارے دوست ہماری طرف سے بدگمانیوں کا شکار ہو سکتے ہیں۔ ہم اپنی ساکھ بگاڑنے کا یہ خطرہ کسی بھی قیمت پر مول نہیں لے سکتے۔"

"او کے ڈیئر!" ویرا ایک گہرا سانس لے کر بولی "یہ تم لوگوں کی روا داری ہے کہ ساکھ اور اعتماد کی فکر کرتے ہو ورنہ حقیقت یہ ہے کہ تمہارا دوست بن جانے کے بعد کسی بھی ملک کے سامنے کوئی دوسری راہ باقی نہیں رہتی۔ تمہاری ساری بے اعتدالیوں اور زیادتیوں کے باوجود وہ تمہارے گن گانے پر مجبور ہوتے ہیں کیونکہ یہ بھیڑ کے بچے اور بھیڑیے کی دوستی ہوتی ہے۔ اس دور میں مساویانہ دوستی کا تصور صرف غریب اور پسماندہ قوموں کے لئے رہ گیا ہے۔ تم اس سے مستثنیٰ ہو۔"

"تم بہت بولتی ہو' ویرا!" اس کی آواز سے برہمی کے ساتھ ہی بے بسی بھی جھلک رہی تھی "میں اس وقت فون پر ہوں ورنہ تم خود سمجھو گی کہ اس دوسری ملاقات میں' میں بھی خوش کلامی کا ریکارڈ قائم کر دوں گا۔"

"او کے ڈیئر... بائی" ویرا نے فوراً ہی سلسلہ منقطع کر دیا۔

اسپیکر فون کے بند ہوتے ہی ہم سب نے بیک وقت بولنا شروع کیا پھر ایک دوسرے کو اپنی بات پوری کرنے کا اشارہ دینے کے لئے سب ہی یک بیک خاموش ہو گئے۔

مکمل سکوت کے عالم میں ہم چاروں استفہامیہ انداز میں ایک دوسرے کی طرف دیکھتے رہے پھر مضحکہ خیز صورت حال پر ہم سب ہی کی ہنسی چھوٹ گئی جو دیر تک جاری رہی۔

"تمہارا اندازہ سو فی صد درست تھا" سنجیدگی کی فضا بحال ہوتے ہی ویرا نے اعتراف کیا۔

"اور تم نے یہ بھی سن لیا کہ اسے اپنے مخبر کی وجہ سے ملا سرکار کی موت کا بھی علم ہو گیا ہے۔"

"یہ تو وہ شعبدے ہیں جو کسی نہ کسی مجبوری کی وجہ

ہمارے سامنے آگئے۔ ان لوگوں نے نہ جانے کہاں کہاں اپنے جال پھیلائے ہوئے ہوں گے۔ بعض قوتیں بیزار ہیں۔ پاکستان کسی طرح کم نہیں۔ دشمن ان کا ایک چیر کا تو توڑ دیں دوسرے پیر اپنی گرفت میں لے لیتے ہیں۔ سائنسی ایجادات کو تخریبی راہوں پر ڈال کر انہوں نے دو کا ایک مصیبت بنا لیا ہے۔" عزالہ بولی۔

"پھر تم کب جا رہی ہو اپنے اس دوست سے ملنے؟" میں نے اس سے سوال کیا۔

"تمہارے خیالات کی تصدیق ہو جانے کے بعد میں فکر مند بھی ہوں۔"

"فکر مندی سے کام نہیں بنے گا۔" میں نے لگی لپٹی رکھے بغیر کہا۔ "اس نے تمہیں یہ تاثر دیا ہے کہ کسی اہم موضوع پر مشورہ کرنے کے لئے اُسے تمہاری ضرورت ہے! تلاش ہے لیکن اس کے رائے کے لئے شہر میں جو شخص گردش کرتے پھر رہے ہیں ان کی بنا پر مجھے پورا یقین ہے کہ وہ خبیث تمہیں اغوا کرنے کے چکر میں تھا۔ اس کے آدمیوں کو کہیں تمہاری جھلک بھی نظر آ جاتی تو وہ نہایت بے رحمی کے ساتھ تمہیں اغوا کر کے آرزینہ کی تحویل میں پہنچا دیتے۔ اس کے مشتعل ہونے کے لئے اتنا ہی کافی تھا کہ تم نے اس کی اجازت کے بغیر اپنا ٹھکانا بدل لیا تھا۔"

"تمہارے کہنے کے مطابق اس کے آدمیوں نے کل جس وقت پٹھان کالونی اور ناظم آباد میں ادھم مچا رکھا تھا، اس وقت ملا سرکار کا بال بھی بیکا نہیں ہوا تھا۔ اس کی موت رات دو بجے کے بعد واقع ہوئی تھی۔ ایسی صورت میں کیا یہ نہیں سمجھا جا سکتا کہ ملا سرکار کی موت کے بعد آرزینہ کے عزائم میں تبدیلی پیدا ہوئی ہے؟"

"تبدیلی تو اسی وقت زیرِ غور لائی جا سکتی ہے جب ہمیں یہ علم ہو کہ اس کے اصل عزائم کیا تھے؟ کل رات تک وہ تمہیں ہتھیانے کے لئے اتنا بے چین کیوں تھا کہ اس نے شہر کے امن و امان کو درہم برہم کرنے کا خطرہ بھی مول لینے سے گریز نہیں کیا؟ اس کا جواب تلاش کرنے کے بعد ہی ہم آگے بڑھ سکتے ہیں۔" میں نے کہا۔

"ویرا ملا سرکار کو اسلحہ اور ہتھیار فراہم کرنے میں تاخیری حربے سے کام لے رہی ہے۔" اس بار سلطان شاہ نے اپنی رائے ظاہر کی تھی۔ "جب کہ ملا سرکار اور آرزینہ کے اندازوں کے مطابق اندرونِ سندھ کی فضا شورش یا خانہ جنگی کے لئے سازگار ہو چکی ہے اس لئے وہ ویرا کو ہتھیاروں کی بلا تاخیر فراہمی پر مجبور کرنا چاہتا ہوگا۔"

"ہتھیاروں کے معاملے میں اس کی براہِ راست رسائی بھی ویرا تک ہے۔ اسے ایسی کون سی مجبوری لاحق ہے کہ وہ میرے ذریعے کے کھروں میں پانس ڈالوانے پر مجبور ہو جائے؟" زرا نے سوال کیا۔

"یہی سوال ہے۔" میں نے تشویش انداز میں کہا۔ "تو ویرا تک

ہتھیاروں کی کھیپ کر دی! پھر کسی خفیہ ٹھکانے تک پہنچوانے کا بندوبست کر سکتا ہے لیکن پاکستان میں اس کی ترسیل کی ذمے داری کون قبول کرے گا؟ آرزینہ خود سامنے نہیں آ سکتا۔ اس کے آدمیوں کو ملا سرکار کی سازش کے سرپرستی کا کچھ پتا نہیں ہے۔ اس لئے اس منصوبے کی تکمیل کے لئے ویرا کا کردار بہت اہم اور ناگزیر بن چکا ہے۔ سازش کا درمیانی حصہ کیا پایۂ تکمیل کو پہنچا سکتی ہے۔"

"تو کیا وہ مجھے زبردستی مجبور کرنا چاہتا تھا؟" ویرا نے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"قرائن سے یہی ظاہر ہوتا ہے۔" میں نے کہا۔ "کم از کم کل رات تک اس کے عزائم یہی تھے۔ ہو سکتا ہے کہ ملا سرکار کے دل کی دھڑکنوں کے مکمل غائب ہونے پر اس کے ارادوں میں کوئی تبدیلی رونما ہوئی ہو۔ پھر تم ابھی تک اس کے لئے لاپتا تھیں۔ ہو سکتا ہے کہ تمہاری اس فون کال نے بھی اس کے دل میں تمہارے لئے کوئی نرم گوشہ پیدا کر دیا ہو۔"

"اس کے پاس تو اب بھی میرا کوئی سراغ نہیں ہے اور تم اچھی طرح جانتے ہو کہ میں اس کی کسی ہمدردی کی بھی محتاج نہیں ہوں۔ دیکھا جائے تو میں اس کی ایک اہم ضرورت بن چکی ہوں لیکن میرے لئے اس کی کوئی وقعت نہیں ہے بلکہ چپ سے چھٹکارا حاصل کر لینے کے بعد تو میں اس سے دور ہی رہنا چاہتی ہوں۔"

"اس نے بھی تمہیں اپنے بھتیجے سے الگ کرنے کا ارادہ ظاہر نہیں کیا ہے۔" سلطان شاہ کی زبان میں خارش ہونے لگی۔ "طوطی تو وہ تمہیں دو چار فٹ دور ہی رکھے گا۔"

"تم نے پھر بکواس شروع کر دی؟" ویرا اس پر آنکھیں نکال کر غصیلے لہجے میں غرائی۔

"لیکن تم تو اس سے وعدہ کر چکی ہو کہ جلد از جلد وہاں پہنچو گی؟" میں نے کہا۔

"میرے سامنے اس وقت دو راستے ہیں۔ اول یہ کہ اس سے محاذ آرائی سے گریز کرتے ہوئے اس سے دور رہوں۔ اسے پتا ہی نہ چلنے دوں کہ میں کہاں اور کس روپ میں ہوں۔ اس کے لئے ضروری ہے کہ سلطان شاہ کے پیارو دوست سے چپ لے کر جلد از جلد کہیں بھیج دیا جائے تاکہ آرزینہ یہ سمجھتا رہے کہ میں شہر چھوڑ کر کہیں اور جا چکی ہوں۔ دوسرا راستہ کھلی محاذ آرائی کا ہے۔ میں اپنی جگہ کسی اور لڑکی کو چپ دے کر آرزینہ کے گھر بھیج دوں۔ چپ کی وجہ سے حفاظت کرنے والے دھوکا کھا جائیں گے لیکن جب آرزینہ ایک اجنبی لڑکی کو اپنے سامنے دیکھے گا تو اپنا سر پیٹنے پر مجبور ہو جائے گا۔ لڑکی کی تلاشی لینے پر چپ برآمد ہوگا تو آرزینہ سمجھ لے گا کہ میں اس کے حلقۂ اثر میں رہنے سے منکر ہو گئی ہوں۔"

"لیکن تم نے یہ سوچا ہے کہ آرزینہ تمہارا آلۂ کار بننے والی لڑکی کا کیا حشر کرے گا؟" سلطان شاہ نے اس کی بات کاٹ کر سوال کیا۔ "وہ تمہاری بغاوت کی ساری جھلاہٹ اس معصوم

گناہ لڑکی پر اتار ڈالے گا اور واپسی کے ساتھ شہر میں تمہاری تلاش کی مہم پوری شدومد کے ساتھ شروع کروا دے گا۔"

"اس کے پاس جانے والی لڑکی معصوم اور پارسا نہیں ہوگی۔" ثریا بے پروائی سے بولی۔

"گناہوں کی ایسی پوٹ تم نے کہاں پالی ہوئی ہے؟" سلطان شاہ نے حیرت سے پوچھا۔

"نئی مارکیٹ کے سستے اقامتی ہوٹلوں میں سفید فام سیاح لڑکیاں خاصی تعداد میں پائی جاتی ہیں۔"

"غضب خدا کا! تم نئی مارکیٹ سے اس حد تک واقف ہو؟" سلطان شاہ بولا۔

"تم بھول رہے ہو کہ ہیروئن میری فیلڈ ہے۔" ثریا استہزائیہ لہجے میں بولی۔ "ورلڈ ٹارن کے وہ علاقے' ہر قسم کی تیز اور سستی منشیات کے سب سے بڑے خریدار ہیں۔ لمبی مسافت پر نکلنے والے لڑکے لڑکیاں جب تنگ دستی اور مالی پریشانیوں کا شکار ہو کر چھوٹے موٹے جرائم اور جنسی ترغیبات کی طرف متوجہ ہوتے ہیں تو نئی مارکیٹ کے تنگ و تاریک گھر سستے اقامتی ہوٹل ہی ان کے لئے بہت زرخیز ثابت ہوتے ہیں۔ وہ چار دن کے لئے یہاں آتے ہیں لیکن سفید چمڑی پر مقامیوں کی وارفتگی اور پھر فیاضی کے سہارے مہینوں بلکہ برسوں کے لئے یہیں جم جاتے ہیں۔ اخراجات کے لئے مناسب رقم اور خود فراموشی کے لئے من پسند نشہ ملتا رہے تو بھلا کس کمبخت کا یہاں سے جانے کو دل چاہے گا؟ کراچی سے آگے جانے کے بعد یہ لوگ پشاور میں ڈیرے ڈال دیتے ہیں۔ ان لوگوں سے ذرا سے مالی لالچ کے سہارے کوئی بھی کام لیا جا سکتا ہے۔"

"گویا تم وہاں جا کر ایسی ہی کسی ضرورت مند سفید فام لڑکی کو پھانس کر زرنیب کے پاس بھیجنے کا ارادہ رکھتی ہو۔" سلطان شاہ اس بار سنجیدہ تھا۔ "اگر زرنیب نے مشتعل ہو کر اسے قتل ہی کر ڈالا تو اس خود غرضی پر تمہارا ضمیر تمہیں ملامت نہیں کرے گا؟ وہ لڑکیاں لاکھ مجرم سہی لیکن قتل کی سزاوار تو ہرگز نہیں ہوں گی۔"

"یہ اس کا مقدر ہوگا۔ یہاں گھسنے والا ہر مفلوک الحال سفید فام اتنی رقم جمع کرنے کے چکر میں رہتا ہے کہ اس کی مدد سے یہاں سے واپسی پر ایک دو کلو ہیروئن اپنے ساتھ لے جا سکے اور پھر اس کے سہارے لکھ پتی بن سکے۔ تم ان باتوں سے بے خبر ہو مگر میں اچھی طرح جانتی ہوں کہ پاکستان کی اعلیٰ اور سستی ہیروئن 'مدفون خزانوں اور سونے کی کانوں کی طرح اپنی طرف کھینچتی ہے۔ جن لوگوں کے بنیادی عزائم اس قدر نقصان دہ ہوں' ان کا زندہ رہنا ان کے قتل ہو جانے سے زیادہ مہلک ہوتا ہے کیونکہ تمہارے نظام میں فرد کے بجائے قوم یا معاشرے کی [illegible] پر زیادہ زور دیا جاتا ہے۔"

"تم ہمارے مذہب پر اتھارٹی کب سے بن گئیں؟" [illegible] نے حیرت سے پوچھا۔ [illegible] کے بارے میں بولتے ہوئے [illegible] واپس آ گئی تھی۔

"میں جہاں بھی جاؤں وہاں کی زبان اور کلچر سے واقفیت حاصل کئے بغیر نہیں جاتی۔ مجھے اسلام کے بارے میں تمہارے بہت سے شہریوں سے زیادہ معلومات ہیں۔ تم میں سے بہت سے تو ایسے ہیں جنہوں نے ایک مسلم گھرانے میں پیدا ہونے کو کافی سمجھ لیا ہے اور اپنے مذہب کی مبادیات تک سے بے خبر ہیں۔ پوری پوری عمریں اسی بے خبری کے عالم میں گزار دیتے ہیں لیکن اپنا من پسند مولوی جوں ہی یہ ہولناک انکشاف کرتا ہے کہ فلاں شخص نے ان کے دین کے فلاں اصول کی صریح توہین یا سنگین خلاف ورزی کی ہے تو ایسے تمام پیدائشی مسلم خنجر سے کلاشنکوف تک سنبھال کر سڑکوں اور گلیوں میں نکل آتے ہیں۔ میں تمہارے مذہب کے بارے میں ایسے سب لوگوں سے کہیں زیادہ باخبر ہوں۔ مغربی معاشرہ اپنی بنیادی اکائی یعنی فرد کی اصلاح پر زور دیتا ہے۔ وہاں مجرم کو کڑی سزا دینے کے بجائے جیل میں اس کی اصلاح پر دھیان دینے کا دعویٰ کیا جاتا ہے۔ مگر میں جانتی ہوں کہ یہ نظریہ بری طرح ناکام رہا ہے۔ جیل سے جو بھی باہر آتا ہے وہ پہلے سے زیادہ بڑا مجرم بن کر نکلتا ہے۔ جیلوں کی مراعات نے پیشہ ور مجرموں کے دلوں سے سزا کا خوف ختم کر دیا ہے۔ اس کے برعکس تمہارے یہاں مستند مجرم کو عبرت ناک سزائیں دینے کا حکم ہے۔ ایک چور کا ہاتھ کاٹا جائے تو ہزاروں دوسرے افراد ایسے فعل سے باز رہتے ہیں۔ انسانیت کے نام نہاد ٹھیکیدار ان سزاؤں کو ظالمانہ قرار دیتے ہیں مگر میری رائے میں عالمی بہبود کا راز اسی نظریے میں ہے۔ اس کے تحت منشیات کی اسمگلنگ کرنے والے موت کے حقدار ہیں۔ اگر میری جگہ جانے والی لڑکی ماری گئی تو میں سمجھوں گی اس کے خلاف تمہارا انتظام فطرت حرکت میں آیا ہے۔"

"تمہاری یہ طویل تقریر اپنی جگہ' میں یہ جاننا چاہتا ہوں تمہارے ذہن میں اس صورت حال سے نمٹنے کا کوئی تیسرا راستہ بھی ہے یا تم اس سے آگے جانے پر آمادہ نہیں ہو؟" [illegible] پوچھا۔

"تیسرا راستہ اس کی ہدایت پر عمل کرنے کا ہے' جس سے خائف ہوں۔" اس نے کسی رمز و راز کے بغیر واضح الفاظ میں اعتراف کر لیا۔ "ایک طرف اسے میرے باپ کا ابھی [illegible] تعاون حاصل ہے اور دوسری طرف اسے یہاں غیر معمولی مراعات حاصل ہیں۔ ایسے مضبوط مخالف کا سامنا کرنا [illegible] ہی میرے لئے مشکل کا سبب بن جائے گا۔"

"لاسرکار کی موت کے بعد صورت حال میں [illegible] رونما ہوئی ہے۔" میں نے اسے سمجھانے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔ "اب اسے محض کارندوں کی ضرورت ہے۔ [illegible] بھیس میں ڈال کر اس کے پاس چلی جاؤ تو اس کے فرشتوں کو [illegible] نہیں ہو سکے گا کہ تم نے پٹھان کالونی اور [illegible] ڈنڈوں کو جھٹکا تھا۔ اگر تم اس سے ملنے پر آمادہ ہو جاؤ [illegible] اور [illegible] بڑھتے اور اپنی حکمت عملی مرتب کرنے میں [illegible]

حبیب جیوانی ایک آنکھ بھی سینکی بھائی تھی اور وہ میرے وجود کو اپنے اقتدار کے لئے خطرہ سمجھ کر میرے خلاف درپردہ ریشہ دوانیوں میں مصروف ہو گیا تھا۔ بظاہر وہ میرا خیر خواہ بنا ہوا تھا لیکن اس کے دل میں میری طرف سے کینہ پروان چڑھ رہا تھا۔

ایک طرف وہ مجھے ڈھیل دے رہا تھا اور میں کچھ اس کی نرمی، کچھ اپنی مجبوریوں کی وجہ سے ٹریڈ لائن کے دفتر سے کافی عرصے سے غائب تھا۔ اور وہ میری اسی غیر حاضری کو سپر ڈان یا ڈان تھری کے سامنے میری غیر ذمے داری کے ثبوت کے طور پر پیش کرنا چاہتا تھا۔ اس کی ان ہی مکارانہ سرگرمیوں کی وجہ سے میں نے اس کی بیوی کو اغوا کیا تھا تاکہ وہ ذہنی پراگندگی کا شکار رہنے کی وجہ سے میرے خلاف سوچنے کے قابل نہ رہ سکے۔

اس طرف کی خبریں حاصل کرنے کے لئے میں نے ٹریڈ لائن کا نمبر ملایا لیکن دوسری طرف سے سینڈو کے بجائے کسی اور کی آواز سن کر مجھے سخت مایوسی کا سامنا کرنا پڑا۔ بولنے والے نے بتایا کہ سینڈو کی واپسی کے بارے میں وہ وقت کا کوئی تعین کرنے سے قاصر تھا۔ میں نے سیٹھ حبیب جیوانی کو بتایا ہوا تھا کہ میں ملک کے شمالی علاقے میں اپنے ایک بزرگ رشتے دار کے گھر پر صاحب فراش تھا اسی سلسلے میں نے سینڈو کے لئے کوئی پیغام چھوڑے بغیر فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

میری اگلی فون کال سیٹھ حبیب جیوانی کے لئے تھی۔ وہ گھر پر موجود تھا اور دوسری طرف سے اسی نے ریسیور اٹھایا تھا۔

"کیا حال ہے چیف؟" میں نے اس کی آواز پہچانتے ہی بے تکلفی کے ساتھ سوال کیا۔

"اوہ ڈیزی؟" اس کی حیرت زدہ اضطراری آواز ابھری۔ "تم کہاں سے بول رہے ہو؟"

"ملتان کے ایک ہوٹل سے بول رہا ہوں۔ کیا بات ہے؟ تم کچھ پریشان معلوم ہو رہے ہو؟"

"ہاں، پریشان تو ہوں۔ لیکن تم ملتان کیسے پہنچ گئے؟ تم تو شمالی علاقے میں اپنے کسی عزیز کے گھر پر بیمار پڑے ہوئے تھے اور سفر کرنے سے بالکل معذور تھے۔"

"خیر صحت مرت کے لئے تو کسی کے گھر بیمار بھی نہیں پڑا جا سکتا۔ میں نے واپسی کا سفر قسطوں میں شروع کیا ہوا ہے۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "ملتان میں میرا پہلا پڑاؤ ہے۔ اگلی منزل صادق آباد یا سکھر میں ہوگی۔ دو تین روز میں، میں کراچی واپس لوٹ آؤں گا۔ اپنے شہر سے دوری کی بیماری بھی زیادہ پریشان کرنے لگی ہے۔"

"تو کیا تم ٹرین سے سفر کر رہے ہو؟" اس نے حیرت کے ساتھ سوال کیا تھا۔

"مجبوری ہے۔" میں نے کمزور آواز میں کہا۔ "صحت کی خرابی کی بنا پر ڈاکٹروں نے ہوائی سفر سے روکا ہوا ہے ورنہ میں تو کئی دن پہلے کراچی پہنچا ہوتا۔ تم نے ابھی تک اپنی پریشانی کے اسباب پر کوئی بات نہیں کی۔"

"میرے تمام ذہنی بلو کے پیچھے ہیں۔ اس وقت میں بڑی شدت کے ساتھ تمہاری کمی محسوس کر رہا ہوں۔ کئی دن پہلے میری بیوی کو میرے گھر سے اغوا کر لیا گیا تھا۔ سینڈو اپنے آدمیوں کے ساتھ دن رات جھک مارنے کے باوجود اس کا کوئی سراغ نہیں لگا سکا ہے۔ تم خود سمجھ سکتے ہو کہ جو شخص اپنی بیوی کی حفاظت نہ کر سکے اس کے بارے میں ڈان کی کیا رائے ہوگی۔"

"تو کیا کوئی ڈان کراچی میں آیا ہوا ہے؟" میں نے معصوم لہجے میں سوال کیا۔

"وہی پرانی کہانی ہے۔" اس کے لہجے سے بیزاری عیاں تھی۔ "ابھی تک تو کوئی نہیں آیا لیکن کچھ نہیں کہا جا سکتا کہ کون سا ڈان ہمارے سروں پر سوار ہو جائے۔ کسی کے آنے سے پہلے میں اپنی بیوی تک پہنچنا چاہتا ہوں۔"

"یہ بھی تو ہو سکتا ہے کہ ڈان یہاں آ کر مافیا کے کارکنوں کو بھی تمہاری بیوی کی تلاش پر مامور کر دے۔ وہ تمہاری بیوی ہونے کے ساتھ ہی ایک مافیا چیف کی بھی بیوی ہے۔ اس کا اغوا مقامی اور مرکزی تنظیم کے لئے ایک کھلا چیلنج ہے۔ خاص وجہ سے میں ایک دورے کے لئے ملتان میں آرام کر رہا ہوں ورنہ تم دو تو میں پہلی ٹرین سے کراچی کے لئے روانہ ہو سکتا ہوں۔ میں جانتا ہوں چند ایسے لوگ ہیں جو اس واردات میں ملوث ہو سکتے ہیں۔ ان ہی سے چھیڑ چھاڑ کر کے کوئی کام کی بات اگلوائی جا سکتی ہے۔ تمہاری بیوی میں جرائم کی دنیا سے باہر کا کوئی دلچسپی نہیں لے سکتا۔"

"یہی چھوٹی سی بات سینڈو کی کھوپڑی میں نہیں سما رہی۔" میری ہمدردانہ باتیں سنتے ہی وہ مکار شخص ایک دم پھٹ پڑا۔ "وہ ہر روز پُر اعتماد یقین دہانیاں کراتا ہے اور رات کو ناکامی کا اعلان کر دیتا ہے۔"

"تم برا نہ مانو تو ایک امکان اور بھی ہے۔" میں نے معذرت خواہانہ لہجے میں ابتدا کی اور اس کی اجازت کا انتظار کئے بغیر اپنا جملہ جاری رکھا۔ "اگر تمہاری بیوی کسی کے عشق میں مبتلا تھی اور اسی کے ساتھ بھاگ گئی ہے تو سینڈو کیا میں خود بھی کچھ نہیں کر سکوں گا لیکن اس بارے میں تم ہی کچھ کہنے کی پوزیشن میں ہو۔"

مافیا کے مقامی بیورو کا چیف اس وقت ایک بپھرا ہوا ... عام حالات میں وہ شاید مجھے اس موضوع پر لب کشائی کی بھی اجازت نہ دیتا لیکن اس وقت وہ میری بات اسی تحمل اور آسانی کے ساتھ نگل گیا۔

"کم از کم میں اس کے کسی عاشق کے وجود سے واقف نہیں ہوں۔" ایک گہرے سانس کے ساتھ اس کی آواز سنائی دی۔ "اس نے ہمیشہ برے وقت میں جس طرح میرا ساتھ دیا ہے، پھر میں نے کبھی بھی اس پر نظر رکھنے کی کوشش نہیں کی۔ میری چشم پوشی سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اگر...

جب کی پینگیں بڑھائی ہوں تو میں اس سے لاعلم ہوں۔"

اس وقت اس سوڈی کی خوش فہمی میری ہوتی سے آگئی تھی اس لئے میں اس کے ساتھ کوئی رعایت کرنے پر آمادہ نہیں تھا۔ میں نے اس کی انا کو ٹھیس پہنچانے کی نیت سے کہا۔ "میں نے اسے کبھی نہیں دیکھا لیکن تم بتاتے ہو کہ وہ حسین، جوان اور خوش بدن عورت ہے۔ جب تک تم جرمنی میں سزا بھگتتے رہے، وہ یہاں ایک فلیٹ میں تنہا رہتی رہی۔ جوان، حسین اور رنگین عورتوں کے لئے اتنی طویل تنہائیاں عذاب ثابت ہوتی ہیں اور وہ جلدی کہیں نہ کہیں، کسی نہ کسی آشنا کے سامنے سپر ڈال دیتی ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ ہجر کے دنوں کا وہ تنہا "اب اس کے گلے پڑ گیا ہو اور وہ اسی کے ساتھ نکل گئی ہو۔"

میری بات مکمل ہو گئی تھی لیکن وہ سمجھا کہ میرے بچوکے شاید جاری رہیں گے اس لئے وہ بے ساختہ بول اٹھا۔ "بس نیّر! اب چپ ہو جاؤ۔ تم تو یہ سب اس طرح بتا رہے ہو جیسے تم اس کے محرم راز رہے ہو۔ وہ بری یا بھلی، جیسی بھی تھی، میری بیوی تھی۔ اور میں اسے 'زندہ یا مردہ' ہر حالت میں اپنے سامنے رکھنا چاہتا ہوں۔"

"ٹھیک ہے، جیب!" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "میں کراچی پہنچا ہوں۔ پھر دیکھوں گا کہ تمہاری بیوی کی تلاش کے سلسلے میں، میں کیا رول ادا کر سکتا ہوں۔"

میرا ہاتھ اس کی دکھتی ہوئی رگ پر پڑ گیا تھا، وہ کھلا اور بلبلا کر اس موضوع سے بھاگنا چاہ رہا تھا لیکن میں اسے گھیر گھار کر اسی موضوع میں الجھا کر ذلیل کئے جا رہا تھا اس لئے ہماری گفتگو زیادہ دیر تک جاری نہ رہ سکی اور میں نے فون کا سلسلہ منقطع کر کے ایک سگریٹ سلگائی اور صوفے پر پاؤں پسار کر دراز ہو گیا۔

"یہ تم نے اچھا نہیں کیا۔" غزالہ کی ملامت آمیز آواز سن کر میں چونک پڑا۔ وہ میری لاعلمی میں نہ جانے کس وقت ڈرائنگ روم میں آ کر ایک کونے میں بیٹھ گئی تھی۔

"کس بارے میں رائے زنی کی کوشش کر رہی ہو؟" میں نے بلبلا کر اس کی طرف دیکھتے ہوئے الجھے لہجے میں پوچھا۔

"تم نے حبیب جیوانی کے دل میں اس کی بیوی کی طرف سے بدگمانی کا بیج بو کر اچھا نہیں کیا۔"

"میں سوچے سمجھے بغیر کوئی لفظ اپنی زبان سے نہیں نکالتا۔" میں نے سگریٹ کا ایک گہرا کش لے کر دھوئیں کے مرغولے اگلتے ہوئے کہا۔ "وہ پہلے گنہگار رہی ہو یا نہ رہی ہو لیکن اب وہ جس خوشی کے ساتھ جہانگیر کے ساتھ کھیل رہی ہے، اس کی بنا پر اسے ہر الزام دیا جا سکتا ہے۔ وہ قتل کرا کے اپنے شوہر سے بے وفائی کی مرتکب ہو سکتی ہے۔"

"لیکن وہ ہماری قیدی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ حالات سے گھبرا کے مجبوراً جہانگیر کی چیرہ دستیاں برداشت کر رہی ہو تاکہ خدانخواستہ جلد سے جلد رہائی حاصل کر سکے۔" ...

"مجھے چکر دینے کی کوشش نہ کرو۔ اس سے پہلے تم خود مجھے بتا چکی ہو کہ وہ دونوں ایک دوسرے کے ساتھ بارہا جھگڑا کرنے کے باوجود ایک دوسرے کے ساتھ بہت خوش رہتے ہیں۔" میں نے قدرے ترشی کے ساتھ کہا۔

"پھر اب تمہارا کیا ارادہ ہے؟" غزالہ نے بحث جاری رکھنے کے بجائے سوال کیا۔

"خانم سے ملاقات کروں گا۔" میں نے سرسری لہجے میں کہا لیکن حقیقت یہ تھی کہ اس وقت تک میرے ذہن میں اس خاتون سے ہونے والی پوری گفتگو کا ایک خاکہ مرتب ہو چکا تھا اور میں اس کے سنگین نتائج سے بھی پوری طرح آگاہ تھا۔ ان نتائج کی بھنک مل جانے پر غزالہ کسی بھی قیمت پر مجھ سے اتفاق نہ کرتی لیکن میرے لئے اس کے سوا کوئی چارۂ کار باقی نہیں رہا تھا۔

میں نے مسز جیوانی کی خواب گاہ کے جدید قفل میں چابی گھمائی تو میں اس کی طرف سے کسی بھی ناخوشگوار ردعمل کا سامنا برداشت کرنے کے لئے تیار تھا لیکن دروازہ کھلنے تک کچھ بھی نہیں ہوا۔ دروازہ کھلا تو میں نے دیکھا کہ وہ سامنے ہی پُرتکلف بستر پر بڑے سنگھار کے ساتھ دراز تھی اور اس کی پُرشوق نگاہیں کھلتے ہوئے دروازے پر مرکوز تھیں۔ اس کے اطمینان سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ اس وقت دروازے پر کسی شناسا چہرے کی جھلک دیکھنے کی توقع کر رہی تھی جو میری دانست میں جہانگیر کے سوا اور کون ہو سکتا تھا؟

مجھ پر نظر پڑتے ہی وہ ہڑبڑا کر بستر سے اتری اور اپنا لباس درست کرتے ہوئے غصے سے مجھے گھورنے لگی۔

اسے قدرت نے رنگین خدوخال کے ساتھ سرخ و سفید رنگت سے نوازا تھا۔ مجھے دیکھتے ہی اس کے بشرے پر غصے کی وجہ سے جو تبدیلیاں رونما ہوئیں ان کی وجہ سے غزالہ کے قیاسات کی فوری تائید ہو گئی کیونکہ مسز جیوانی کے دہکتے ہوئے رخساروں پر نیل اور خراشوں کے نشانات بہت نمایاں تھے جن کی انجام میں جہانگیر کے علاوہ کسی اور کا دخل نہیں ہو سکتا تھا۔

میں نے اس شعلۂ بداماں خاتون سے نگاہیں چار ہوتے ہی اپنے سر کو خم دے کر اسے تعظیم پیش کی۔

"تم پھر آ گئے؟" اس نے مجھے خونخوار نگاہوں سے گھورتے ہوئے غضیلے لہجے میں کہا۔

"ہاں مادام!" میں نے مایوسانہ لہجے میں کہا۔ "جب تک تم یہاں گھبرائی ہوئی رہتی ہو، میں تمہاری نگرانی کرنے پر مجبور ہوں کیونکہ اس وقت تم میری ہی تحویل میں ہو۔"

"لل... لیکن جہانگیر نے تو بتایا تھا کہ اب تم درمیان سے ہٹ چکے ہو اور میری دیکھ بھال کی ذمے داری اس پر آ گئی ہے۔" میرے انکشاف پر اس نے قدرے بوکھلائے ہوئے لہجے میں کہا۔

"وہ بہت بدتمیز اور خود غرض آدمی ہے۔" میں نے پُرخلوص لہجے میں کہا۔ "اس نے تمہیں رام کرنے کے لئے یہ کہانی گھڑی ہو گی

ہوگی ورنہ حقیقت یہ ہے کہ ابتدا سے اس لمحے تک تم میری ہی تحویل میں رہی ہو۔"

"لیکن اتنے طویل وقفے کے بعد تم کیوں آئے ہو؟ میں تمہاری منحوس صورت نہیں دیکھنا چاہتی۔ جہانگیر تم سے کہیں زیادہ شریف اور قابل اعتبار آدمی ہے۔" وہ جھلاتے ہوئے غضبناک لہجے میں غرائی۔

"میرا نام ہینڈسم بے بدام ہے۔" میں نے رائفل نکال کر سفاکانہ لہجے میں کہا۔ "جہانگیر عورتوں سے ہٹ کر لطف اندوز ہوتا ہے اور میں ان کی بوٹیاں نوچ کر کھانے میں لطف محسوس کرتا ہوں۔ تم نے جہانگیر کے ساتھ خاصا وقت گزار لیا ہے۔ اس کی سعادت مندی کے سامنے تم اپنے سیاہ کار شوہر کو بھی بھول چکی ہو اس لیے میں تمہیں یہ باور کرانے آیا ہوں کہ اب تمہاری واپسی کا وقت قریب آگیا ہے تم کو یہاں سے اپنا بستر بوریا سمیٹ لینا چاہیے۔"

"تم جو کوئی بھی ہو، اول درجے کے خبیث اور بدمعاش ہو۔" وہ تنک کر بولی۔ "میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ تم نے مجھے کیوں اغوا کرایا تھا اور اب کیوں رہا کرنے پر آمادہ ہوگئے ہو؟"

"سیدھی سی بات ہے کہ جہانگیر تمہیں دیکھ کر تمہارے سوکھے عشق میں مبتلا ہو گیا تھا۔ دوسری طرف مجھے سیٹھ حبیب جیوانی کی کسی دشمن رگ کی تلاش تھی۔ اس لیے میں نے جہانگیر کے عشق کے سوکھے پودے کی جڑوں کو تمہارے دلکش وجود کی نمی سے سیراب کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ اب جہانگیر کے ارمان بھی پورے ہو چکے ہیں اور میرا کام بھی بن گیا ہے۔"

وہ واقعی خاصی غصہ ور عورت تھی۔ اس نے سائڈ ٹیبل سے پرفیوم کی ایک شیشی اٹھا کر میری طرف دے ماری۔ میں اس کی طرف سے پہلے سے ہوشیار تھا مگر پھر بھی اپنا سر بچا لینے کے باوجود میں فضا میں اڑ کر آتی ہوئی اس شیشی کو پکڑنے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔ شیشی دیوار سے ٹکرا کر ریزہ ریزہ ہو گئی اور خوابگاہ میں خوشبو بھی پھیل گئی۔

"تمہارا کیا کام بنا ہے؟" اس نے غراتے ہوئے سوال کیا۔

"جب تک میں تمہارے مکروہ عزائم نہیں جان لوں گی میں اس گھر سے باہر قدم نہیں رکھوں گی۔ تم دیکھو گے کہ میرا اغوا تمہیں مہنگا پڑے گا۔"

"اس کا مجھے پورا اعتراف ہے۔" میں نے خلوص کے ساتھ کہا۔ "ان چند دنوں میں جہانگیر کی صحت گر گئی ہے۔ اس کی پیشانی پر ایک ابھار طلوع ہو چکا ہے۔ اس گھر کے اخراجات بہت بڑھ گئے ہیں۔ مزید تشویش کی بات یہ ہے کہ تم اب آسانی کے ساتھ جہانگیر کا پیچھا چھوڑنے پر آمادہ نہیں ہو۔ اگر مجھے یقین ہو کہ میرے عزائم سے واقف ہونے کے بعد تم یہاں سے چلی جاؤ گی تو میں ابھی اسی وقت تمہیں اپنا ہمراز بنانے پر تیار ہوں۔"

"تم... الو کے پٹھے۔" غصے اور بے بسی کے ملے جلے جذبات سے اس کی آواز بھرا گئی۔ "تمہیں معلوم ہے کہ میں یہاں قیدی ہوں؟ اپنی مرضی سے نہیں رہ رہی ہوں۔ اور تم مجھ کو اس لیے جا رہے ہو۔ جس طرح تم مجھے میری مرضی کے بغیر یہاں لائے ہو اسی طرح میری مرضی کے بغیر مجھے باہر نکلوا بھی سکتے ہو۔"

"اس گھر کے کچھ اصول ہیں۔ یہاں مہمان اپنی مرضی سے آتا ہے اور ہماری مرضی سے واپس جاتا ہے جب کہ قیدی ہماری مرضی سے آتا ہے اور اپنی مرضی سے واپس جاتا ہے۔ ہم اس طرز زبردستی کے قائل نہیں ہیں۔ تمہیں یہ جان کر خوشی ہوگی کہ تم نے یہاں جو وقت بھی گزارا ہے وہ ویڈیو کے طلسماتی فیتے پر محفوظ کر لیا گیا ہے۔ یہاں سے جاتے ہوئے چار ویڈیو کیسٹ یادگار کے طور پر تمہیں بھی دیے جائیں گے تاکہ تم اپنے فلیٹ کی کسی تنہائی میں ان متحرک یادوں سے لطف اندوز ہو سکو۔ اگر سیٹھ حبیب جیوانی ہمارے کسی مطالبے سے منحرف ہونے کی کوشش کرے گا تو ہم تمہاری مدد اور تعاون کے خواستگار ہوں گے۔ جس دن تم اس سے اپنی بات منوانے میں کامیاب نہ ہو سکیں، اس دن ہم یہ تمام ویڈیو کیسٹ اس کی خدمت میں بھی ارسال کر دیں گے۔ وہ ویسے بھی ان دنوں اس آدمی کی تلاش میں ہے جو اس کی غیر موجودگی میں قید کے دوران میں تمہاری تنہائیوں کے زخم پر مرہم رکھتا رہا تھا۔"

اس عورت پر میرے الفاظ کا مذکورہ حیرت ناک حد تک شدید ثابت ہوا۔ ویڈیو کا ذکر آتے ہی اس کا چہرہ حواس ہو گیا اور آنکھیں فرط حیرت سے کشادہ ہو کر پیشانی پر جا پہنچیں۔ میری بات پوری ہونے سے پہلے ہی وہ خفاہت زدہ انداز میں ڈبل بیڈ کے ایک کنارے پر ٹک گئی۔ اپنے سولہ سنگھار کے باوجود وہ پل بھر میں برسوں کی بیمار نظر آنے لگی تھی۔

"تت... تو... کیا جہانگیر بھی میرے ساتھ اداکاری کر رہا تھا؟" اس کے دہانے سے نحیف و نزار سی آواز برآمد ہوئی۔ "ہائے معلوم تھا کہ ہم دونوں کی ویڈیو فلم بنائی جا رہی ہے؟"

"میں تو سیدھا سادہ بدمعاش قسم کا آدمی ہوں۔" میں نے اسے خوف زدہ کرنے کے لیے دانستہ وہ ٹھیٹھ فقرہ استعمال کیا۔ "تمہیں بار بار کر راہ راست پر لانا چاہتا تھا لیکن جہانگیر تمہیں دیکھتے ہی تم پر فدا ہو گیا۔ یہ تو بڑا ہی کام تھا کہ میں تمہیں اس کے حوالے کر دوں اور پھر تمہاری دید کی دھار دیکھوں۔ میں نے ایک کیمرہ کے پیچھے رکھے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ اس نے اپنا کام بحسن و خوبی سر انجام دیا ہے۔ اس کی وجہ سے تم سیٹھ حبیب جیوانی کو اپنا غلام بنانے میں پوری طرح تعاون کرتی رہو گی۔"

"یعنی تم مجھے بلیک میل کا مواد اکٹھا کرنے کے لیے اغوا کر کے یہاں لائے تھے؟" اس نے بے یقینی کے ساتھ خفاہت زدہ نوائیں کہا۔ "یہ گھناؤنا امکان تو میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا۔"

"ہر چھوٹا جرم ہمیشہ کسی بڑے جرم کی بنیاد بنتا ہے۔ اغوا ہوتے ہی یہ سمجھ لینا چاہیے تھا کہ ہمارے مقاصد کچھ اور ہیں۔ تم سب کچھ بدل سکتی تھیں لیکن اپنی جبلت کو بدلنا تمہارے بس سے باہر تھا۔ حبیب جیوانی کے ساتھ تم ایک مصلحتی سی سعادت مند

نہیں۔ جہانگیر جیسے اور خوش رہنے والے فرماں بردار عاشق کے روپ میں سامنے آیا تو تمہاری دبی ہوئی خواہشات کھل کر سامنے آگئیں۔ بنیادی طور پر تم شوخ اور رومان پسند، چنچل اور خوش رہنے والی عورت تھیں اس لیے ہمیں اپنی ریڈیو فلم کے لیے ضرورت سے زیادہ مواد مل گیا اس لیے اب تمہیں قید رکھنا بے سود ہے۔"

"نہیں۔۔۔ یہ نہیں ہو سکتا۔" وہ رندھی' بلبلائی آواز میں چلائی۔ "میری ویڈیو حبیب کے سامنے نہیں آسکتی۔"

"ہرگز نہیں آئے گی۔" میں نے اسے یقین دلاتے ہوئے کہا۔ "اگر تم اپنا کام خوش اسلوبی کے ساتھ کرتی رہیں تو یہ فلم حبیب کے وہم و گمان میں بھی نہیں آسکے گی۔ اس فلم کو اس کے علم میں لانا یا نہ لانا تمہارے اختیار میں ہو گا۔"

"یہ بہت مشکل کام ہے۔" وہ بڑبڑائی۔ "میں اس سے جتنی رقم مانگتی ہوں' وہ بلا کسی اعتراض مجھے دے دیتا ہے۔ میں یہ ذمے داری قبول نہیں کر سکتی۔ تم جتنی رقم چاہو زور مجھ سے لے سکتے ہو۔ اپنے معاملات میں وہ راز داری کا قائل ہے۔ بہت سی باتیں میرے علم میں ہی نہیں آئیں اور آ بھی جائیں تو وہ اپنے کاروباری معاملات میں بہت ضدی طبیعت کا مالک ہے۔ جو من میں آتا ہے وہی کرتا ہے۔ میری کسی بات پر کان نہیں دھرتا۔"

"وہ تمہارا شوہر ہے۔ اس سے نمٹنا تمہارا اپنا مسئلہ ہے۔" میں نے سرد مہری اور بے رخی کے ساتھ کہا۔ "اگر وہ اتنا سرکش ہے کہ اپنی بیوی کی بات بھی نہیں مانتا تو میں ان ویڈیو کیسٹوں کے ذریعے اس کی خانگی زندگی کو جہنم بنا دوں گا۔ تذلیل اور بدترین شکست کا احساس اسے آخرکار میرے قدموں میں ڈال دے گا۔"

"ہو سکتا ہے کہ یہ فلمیں بھی اس کے فیصلوں پر اثر انداز نہ ہو سکیں؟" اس نے مستفسرانہ لہجے میں کہا۔ "تمہیں علم ہو گا کہ وہ انا پرست ہے۔ اور انا کے جذبے وار جان دے کر بھی اپنے رازوں کی حفاظت کرنا جانتے ہیں۔"

"اسی وقت تک جب تک ان کے شریک زندگی کا کردار رہے رازداں ہو۔" میں نے اس کی بات مکمل ہوتے ہی ٹکڑا لگایا۔ "تمہاری کمزوریوں کا علم ہونے ہی اس کی عزت اندر سے ٹوٹ پھوٹ کر رہ جائے گا۔ اگر ان ویڈیو فلموں کے ٹوٹے چند بدنام سینماؤں کو دے دیے گئے تو وہ کہیں بھی منہ دکھانے کے قابل نہیں رہے گا۔ ہم اس جیسے مغرور لوگوں کو اپنے قدموں میں جھکانا جانتے ہیں۔"

"یہ کن ٹوٹوں کی بات ہو رہی ہے؟" مجھے اپنے عقب میں جہانگیر کی حیرت زدہ آواز سنائی دی۔ شاید وہ اسی وقت وہاں پہنچا تھا اس لیے باتوں کی گفتگو سے لاعلم تھا۔

"او' جہانگیر!" اس کی آواز سن کر مسز جیوانی تڑپ کر بستر سے اٹھی تھی۔ "مجھے نہیں معلوم تھا کہ تم اس قدر ذلیل اور کمینے ہو کر مجھ سے محبت کا سوانگ رچا کر چوری چھپے میری فلمیں بنا کر مجھے تمہارا یہ ساتھی ان فلموں کے سہارے مجھے بلیک میل کرنے کی کوشش کرے گا۔ تم دونوں بہت گھٹیا اور ناقابل اعتبار آدمی ہو۔"

اس کی بات سن کر جہانگیر بھونچکا رہ گیا۔ اس نے سٹپٹائے ہوئے انداز میں میری طرف دیکھا لیکن غنیمت یہ تھا کہ اس نے مسز جیوانی کے ایک ہی مکالمے سے پوری بات سمجھ لی تھی۔

"میرا کام تم سے عشق لڑانا تھا۔ تم اس بات کی گواہ ہو کہ میں جب بھی تم سے ملا' پورے ذوق و شوق سے اپنے کام میں مصروف رہا۔" اس نے مسز جیوانی کا کوئی لحاظ کیے بغیر نہایت ڈھٹائی کے ساتھ کہا۔ "اس سے آگے جو کچھ ہوا' اس میں میرا کوئی عمل دخل نہیں تھا۔ فلم سازی جیسا کام پروڈیوسر کا ہوتا ہے۔"

جہانگیر کا لاتعلقانہ رویہ دیکھ کر مسز جیوانی مایوسی کے ساتھ دوبارہ بستر پر بیٹھ گئی اور اس کی آنکھوں میں بے بسی کے آنسو ڈبڈبانے لگے۔ وہ اس وقت خود کو اپنے ہی بچھائے ہوئے جال میں پھنسا ہوا محسوس کر رہی تھی۔

"تم روانگی کی تیاری کر لو۔ آج رات تم اپنے شوہر کی چھت کے نیچے بسر کرو گی۔" میں اسے آخری ہدایت دیتا ہوا کمرے سے باہر نکل گیا۔ جہانگیر میرے ساتھ ہی اس کمرے سے باہر آیا تھا لیکن پوری صورت حال کا ادراک ہوتے ہی اس کے چہرے پر سراسیمگی کے آثار نظر آنے لگے تھے۔

"کیا تم نے واقعی کوئی ریڈیو فلم بھی بنائی ہے؟" اس نے بوکھلائے ہوئے' رازدارانہ لہجے میں مجھ سے سوال کیا تھا۔

"وہ ایک بلف تھا جو چل گیا۔" میں نے آہستگی سے کہا۔ "دراصل میں اسے علق کی اس چھچھوندر سے چھٹکارا پانے کا فیصلہ کر چکا ہوں۔ میرا خیال ہے کہ فلم کی دھمکی کے بعد یہ اپنے شوہر کے سامنے اپنی زبان نہیں کھولے گی۔"

"اس کی حالت بتا رہی تھی کہ تم اس کے ساتھ بہت سختی اور بے دردی کے ساتھ پیش آئے ہو۔ وہ ایک معزز خاندان کی حساس عورت ہے۔ اگر تمہاری اجازت ہو تو میں تھوڑی دیر کے لیے اس کی دل جوئی کر لوں۔"

"ہرگز نہیں۔" میں نے سختی کے ساتھ کہا۔ "اب تمہارا سایہ بھی اس کے قریب نظر آیا تو مجھ سے برا کوئی نہیں ہو گا۔ تم پانچ منٹ میں میرے سارے کیے دھرے پر پانی پھیر دو گے۔ عورتوں بالخصوص خوبصورت عورتوں کے آنسو تمہیں بہت تیزی کے ساتھ ہوش و خرد سے بیگانہ کر دیتے ہیں۔ تم اس سے دور رہو گے۔"

"اس پر میرا امپریشن خراب ہو جائے گا۔" وہ مایوسی کے ساتھ سر جھکا کر بولا۔ "میں اسے سمجھنے میں صرف اتنی سی بات سمجھانا چاہ رہا تھا کہ اس کے ساتھ پیش آنے والے ناخوشگوار واقعات میں میرا کوئی دخل نہیں ہے۔"

"وہ تمہاری منگیتر یا بیوی نہیں ہے جو تم اپنے بارے میں اس کی رائے کی طرف سے اتنے فکرمند ہو۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔ "یہاں سے گلوخلاصی ہونے کے بعد وہ شاید تمہیں پہچاننے سے بھی انکار کر دے گی۔"

"میں بھی اسی بات کا خواہش مند ہوں۔" اس نے پھرتی کے ساتھ میری تائید کرتے ہوئے کہا۔ "اس کا میاں' مافیا کا چیف ہے۔ اگر اس نے میری نشان دہی کر دی تو وہ میری کھال کھینچ کر اس میں بھس بھروا دے گا۔"

جہانگیر کا وہ تبصرہ اس قدر بے ساختہ تھا کہ میں' نہ چاہتے ہوئے بھی ہنسنے پر مجبور ہو گیا۔

"میں نے تم دونوں کی ویڈیو فلم کا چکر اسی لئے چلایا ہے کہ مسز جیوانی کے ذہن پر اپنی بدنامی کا دباؤ رہے اور وہ ہم لوگوں کے بارے میں اپنی زبان کھولنے کی ہمت نہ کر سکے۔"

"لیکن ویڈیو فلم سے اس کی صحت پر کیا اثر پڑے گا؟" جہانگیر نے دبے دبے الفاظ میں احتجاج کیا۔ "ان چند دنوں میں میرے اور اس کے تعلقات رسمی اور روا جی سے ہی رہے ہیں۔"

"بلاوجہ پارسائی جھاڑنے کی کوشش نہ کرو۔" میں نے اسے پھٹکار دیا۔ "تم دونوں کے سارے کرتوت میرے علم میں ہیں۔ اگر تم دونوں کے تعلقات رواجی تھے تو پھر تمہاری پیشانی پر گومڑ کس نے ابھار کیا ہے؟"

وہ غیر ارادی طور پر اپنی پیشانی سہلاتے ہوئے خفت آمیز ہنسی کے ساتھ بولا "اس نشان کا مسز جیوانی سے کوئی تعلق نہیں' صبح دفتر میں میرا سر دروازے سے ٹکرا گیا تھا۔"

میں نے بات بڑھانے سے گریز کرتے ہوئے خاموشی اختیار کر لی۔ جہانگیر اپنی جھینپ مٹانے کے لئے اپنے کمرے کی طرف چل دیا اور میں غزالہ کی خواب گاہ کی طرف ہو لیا۔

نکھرے کے واقعات کے بارے میں غزالہ کے ذہن میں بہت سے تشنہ سوالات موجود تھے جن کے بارے میں اس نے زبان نہیں کھولی تھی۔ اس وقت تخلیہ میسر آتے ہی اس نے بے تکے بعد دیگرے سوالات کرنے شروع کر دیئے اور میں بستر پر دراز ہو کر اس کی دلچسپ جرح سے لطف اندوز ہونے لگا۔

ہمیں باتیں کرتے ہوئے چند ہی منٹ گزرے ہوں گے کہ ایک دبی دبی سی نسوانی چیخ نے مجھے بری طرح چونکا دیا۔ وہ ادھوری چیخ سنتے ہی میرے ذہن میں مسز جیوانی کا خیال آیا تھا۔ میں تیزی سے پارٹی روم کی طرف دوڑتا ہوا وہاں پہنچا تو جہانگیر میرے پہنچنے سے پہلے ہی اپنی چابی سے اس کمرے کا دروازہ کھول چکا تھا اور دہشت کے عالم میں دروازے سے باہر ہی رکا ہوا تھا۔

اس کے پیچھے پہنچتے ہی میں نے بھی ہولناک منظر دیکھ لیا۔ مسز جیوانی ماہیٔ بے آب کی طرح بستر پر تڑپ رہی تھی۔ اس کے جسم سے خون کی دھاریں جاری تھیں اور مسہری کے نیچے قالین پر پڑی ہوئی پھل کاٹنے والی چھری کا خون آلود پھل اس کی خودکشی کی کہانی سنا رہا تھا۔

جب تک وہ زندگی کی لسوں خیز رعنائیوں کا شاہکار تھی' جہانگیر کسی بھوکے بچے کی طرح للچائی نگاہوں سے اس کی طرف لپکا رہا تھا لیکن اس وقت اسے اپنے خون میں غلطاں اور موت کی دہلیز پر تڑپتا ہوا دیکھ کر اس نے اپنی جگہ سے جنبش تک نہیں کی جیسے اسے خوف رہا ہو کہ قریب جانے پر فوراً اجل مسز جیوانی کو بھول کر اس پر ٹوٹ پڑے گا۔

میں جہانگیر کو ایک طرف دھکیل کر پھرتی کے ساتھ قریب المرگ مسز جیوانی کے قریب جا پہنچا' جو بستر پر پڑی' مچھلی کی طرح تڑپ رہی تھی۔ اس کے چہرے پر کرب و اذیت کے ہولناک آثار نمایاں تھے۔ اس نے شاید چھری سے اپنے دل پر کاری زخم لگایا تھا کیونکہ اس کے بائیں پہلو سے زندہ اور گرم گرم خون بہت تیزی کے ساتھ ابل رہا تھا۔

اس کے زخم سے جریانِ خون کی رفتار اتنی زیادہ تھی کہ چند ہی لمحوں میں اس کے تروتازہ اور سرخ و سفید چہرے پر موت کی بھیانک زردی نے ڈیرے ڈال دیئے تھے اور وہ تھوڑی دیر کی مہمان نظر آ رہی تھی۔ وہ ایسی صورتِ حال تھی جس کا سدباب کرنا ہمارے بس سے باہر تھا۔ مسز جیوانی کی کربناک چیخ سن کر غزالہ بھی وہیں آ گئی تھی۔ اور سہمے ہوئے انداز میں اس حسین و جمیل خاتون کے مرنے کا منظر دیکھ رہی تھی لیکن جہانگیر اپنی محبوبہ کے اس الم ناک انجام کو دیکھنے کی ہمت نہیں کر سکا تھا۔ دروازے سے آگے آ کر اس نے مسز جیوانی کی آنکھوں میں آنکھیں ڈالیں اور پھر بوکھلا کر ایک دیوار کی طرف گھوم گیا۔ اس وقت سے وہ مسلسل بستر کی طرف پشت کئے کھڑا تھا اور مرتی ہوئی مسز جیوانی کے نرخرے سے برآمد ہونے والی ہولناک آوازوں پر بار بار اس کا بدن بری طرح کانپ رہا تھا۔

میں بے بسی کے ساتھ اس عورت کو مرتے ہوئے دیکھتا رہا۔ اپنے شوہر سے بے وفائی کے ارتکاب کے بعد میری نگاہ میں موت کی سزاوار ہو چکی تھی۔ یہ غنیمت تھا کہ مجھے اس کے بارے میں کوئی سنگین فیصلہ نہیں کرنا پڑا تھا۔ اس نے اپنے لئے خود ہی راہ اختیار کر لی تھی جو میرے مقاصد کے لئے ہر اعتبار سے مناسب تھی۔ مسز جیوانی کی خودکشی پر جہانگیر کے ہاتھ پاؤں پھول گئے کیونکہ اس کی چھت کے نیچے مری تھی لیکن غنیمت یہ تھا کہ اس کے ملازمین میں سے کسی کو اس واقعے کی بھنک نہیں مل سکی تھی۔

اس کی لاش خون میں بری طرح لتھڑ گئی تھی اس لئے میں نے بہت احتیاط کے ساتھ بدن میں سے ایسے اخبارات نکالے جن کے ذریعے کسی بھی قسم کا سراغ نہ مل سکے۔ متعدد اخبارات سے اس کے زخم اور بدن سے خون خشک کرنے کے بعد میں نے اس کے زخم کے مقام پر کئی اخبارات کی موٹی سی تہ باندھ دی تاکہ مزید خون رسنے کے نتیجے میں زخم سے بہنے والا خون اس تہ میں جذب ہو سکے۔ لاش کو ایک غیر استعمال شدہ نئی چادر میں باندھ کر میں نے جہانگیر کی مدد سے کار کی ڈکی میں منتقل کر دیا۔

جہانگیر کو ایسے دھندوں سے کنارہ کشی اختیار کئے ایک مدت ہو چکی تھی اور پھر وہ مسز جیوانی سے اپنی رفاقت کے باعث بہت زیادہ بوکھلایا ہوا تھا اس لئے میں خود ہی لاش کو ٹھکانے لگانے

چل دیا۔
بہترین صورت یہ ہوتی کہ حبیب جیوانی کو اپنی بیوی کی لاش اپنے گھر کے آس پاس ہی ملتی مگر میں کوئی بڑا خطرہ مول لینے کے لئے تیار نہیں تھا اس لئے ڈیفنس کے بلاک نمبر سات کے اس ویران علاقے کی طرف روانہ ہو گیا جہاں طیر بدری کے ڈیلٹا کے کنارے میریا کلب کی تعمیر کا کام ابھی ابتدائی مراحل سے گزر رہا تھا۔

تاریک اور ویران سڑکوں پر کار ڈرائیو کرتے ہوئے مجھے خیال آیا کہ اس سمندری خلیج کا کنارہ بے شک تاریک اور سنسان رہتا تھا لیکن ادھر جانے والے راستے پر ہر رات چوکیدار ضرور موجود رہتا تھا جو چوکنا اور دیکھ بھال نہ رہتے لیکن جہانگیر کی کار کا نمبر ضرور نوٹ کر سکتا تھا اور جب اگلے دن وہاں سے ایک لاش برآمد ہوتی تو کار کے نمبروں کے سہارے پولیس جہانگیر کی کھوپڑی پر بھی پہنچ جاتی کیونکہ وہ کار اسی بے کار منشی کے نام پر رجسٹرڈ تھی۔

میں نے راستے ہی میں کار کچے راستے پر اتار دی اور اسے بیس گز لے کے جھاڑیوں کے درمیان انجن بند کر دیا۔ اپنی زندگی میں مسز جیوانی بہت سبک اندام اور ہلکی پھلکی نظر آتی تھی لیکن مرنے کے بعد اس کی لاش کسی مردہ چٹان کی طرح وزنی ہو گئی تھی۔ خاصی کوشش میں میں نے اس گٹھری کو ڈگی سے نکالا اور وہیں زمین پر ڈال دیا۔

چند منٹ بعد ہی میں ایک لمبا چکر لینے کے بعد جہانگیر کے گھر کی طرف واپس جا رہا تھا۔

جہانگیر کے گھر پر بظاہر کوئی بڑی تبدیلی رونما نہیں ہوئی تھی۔ وہ فرزانہ کے ساتھ مل کر خون آلود چادر، گدے اور تکیے کے ٹکڑوں کو کچن باسکٹ میں نذر آتش کرنے میں مصروف تھا کہ ویرا واپس لوٹ آئی اور ان کے سروں پر مسلط ہو گئی۔ وہ دونوں اس کا سامنا کرنے کے لئے تیار نہیں تھے۔ ویرا نے جب خون آلود اشیا کے بارے میں پے در پے سوالات کئے تو وہ دونوں اسے کوئی تسلی بخش جواب نہیں دے سکے جس کے نتیجے میں ویرا ان کا ہاتھ بٹانے کے بجائے منہ پھلا کر ڈرائنگ روم میں آ بیٹھی اور بلیک ڈاگ کی بوتل کی مدد سے اپنا موڈ بحال رکھنے کی کوششوں میں مصروف ہو گئی۔

مجھے دیکھتے ہی وہ اسکاچ کے گلاس کو بھول کر مجھ پر برس پڑی۔ "میں تم لوگوں کے ساتھ خود کو گلے گلے دلدل میں غرق کر چکی ہوں مگر تم پھر بھی مجھ کو الگ سمجھتے ہو۔ میرا خیال ہے کہ میری گاڑی تمہارے ساتھ نہیں چل سکے گی۔"

"آج تمہیں کیا سوجھ رہی ہے؟" میں نے اس کے گلاس سے ایک گھونٹ لیتے ہوئے پوچھا۔

"جہانگیر، فرزانہ کے ساتھ مل کر کچن میں خون آلود چادر کے ٹکڑے اور گدے جلا رہا ہے اور مجھے بتا رہا ہے کہ کسی کے لیے فریج میں رکھی ہوئی خون کی تھیلی پھٹ جانے سے بستر خراب ہو گیا ہے۔" وہ بھڑاس نکال رہی تھی۔

"تمہیں اس کی بات پر یقین کیوں نہیں آیا؟" میں نے سنجیدگی سے سوال کیا۔

"اچھا!" وہ مجھے گھورتے ہوئے غرائی۔ "تم بھی اس کی طرف داری کر رہے ہو؟ اگر خون کی تھیلی ہی پھٹی تھی تو اسے بستر، چادر کور وغیرہ کو صاف کر لینا چاہئے تھا۔ جلانے کی کیا ضرورت تھی؟ اور تم کہاں سے آ رہے ہو؟"

"جس تھیلی میں سے خون بہا تھا اسے ٹھکانے لگانے گیا تھا۔" میں نے اس کے تیور بھانپتے ہوئے سچ بولنے ہی میں عافیت سمجھی۔ "جہانگیر اب حد سے زیادہ بے لگام ہو گیا ہے۔ میرا خیال ہے کہ اس نے اس عورت کو خریدا تھا لیکن اسے رام کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔ عورت نے اپنی عزت کو خطرے میں دیکھ کر خودکشی کر لی ہوگی۔ ابھی تک مجھے جہانگیر سے بات کرنے کا موقع نہیں مل سکا ہے۔ عورت کے مر جانے کے بعد ہی مجھے اس کے وجود کا علم ہوا تھا۔"

"اور فرزانہ، جو یہاں رہ رہی ہے، وہ بھی اس عورت کے وجود سے لاعلم تھی؟" ویرا نے زہریلے لہجے میں پوچھا۔

"پتا نہیں، ابھی ان دونوں سے بات کرتا ہوں۔" میں نے ایک اور گھونٹ لے کر اس کا گلاس اسے لوٹا دیا اور کسی بے چینی کا مظاہرہ کئے بغیر اطمینان سے گھر کے اندرونی حصے کی طرف بڑھ گیا۔

کچن میں وہ دونوں ہی بہت زیادہ متوحش اور پریشان تھے۔ مسز جیوانی کے معاملے کو نمٹاتے ہوئے ہم سب ہی یہ بات بھلا بیٹھے تھے کہ ویرا اس بدنصیب عورت کے وجود سے لاعلم تھی اور کسی بھی مرحلے پر ہنگامہ کھڑا کر سکتی تھی۔

"وہ ہماری جان کو آئی ہوئی ہے۔" مجھے دیکھتے ہی جہانگیر نے ہیجان آمیز دبے ہوئے لہجے میں کہا۔ "کہہ رہی تھی کہ وہ پولیس کو فون کر رہی ہے۔ اگر ہم سے خون کی بوتل ضائع ہوئی ہے تو ہمیں فکرمند ہونے کی ضرورت نہیں۔ ٹیسٹ رپورٹ تازہ اور باسی خون میں بہت آسانی کے ساتھ فرق دریافت کر سکتی ہے۔"

"مجھے بہلانے کی کوشش مت کرو۔" میں نے اسے آنکھ مارتے ہوئے اونچی اور درشت آواز میں کہا۔ "میں یہ جاننا چاہتا ہوں کہ تم نے اس عورت کو کس سے اور کتنی رقم کے عوض خریدا تھا اور اس کی خودکشی کے کیا اسباب تھے؟ ہم اس کی لاش ٹھکانے لگا چکے ہیں اس لئے اب تمہیں ہر قیمت پر سچ بولنا ہوگا۔"

میرے لئے یہ اداکاری ناگزیر تھی۔ مجھے ڈر تھا کہ کہیں ویرا چھپ کر ہماری گفتگو نہ سن رہی ہو۔ اس لئے میں نے ایسے نپے تلے الفاظ کا سہارا لیا تھا کہ جہانگیر میری مفروضہ کہانی کا تانا بانا سمجھ سکے۔

نتیجہ یہ ہوا کہ میرے لبوں پر معنی خیز مسکراہٹ دیکھ کر وہ میرا مفہوم سمجھ گیا اور شرمسار لہجے میں بولا۔ "بھگائی لڑکیوں کا ایک دلال اسے لایا تھا۔ میرا خیال ہے کہ وہ پناہ کی متلاشی ان لڑکیوں میں سے نہیں تھی جو غیر قانونی طور پر شہر میں مقیم ہیں۔ وہ کسی معزز

خاندان کی اغوا کی ہوئی عورت معلوم ہوتی تھی۔"

"تو اب تم زندہ انسانوں کی خرید و فروخت جیسے گھناؤنے دھندے میں بھی ملوث ہو گئے ہو؟" میں نے زہر بھرے لہجے میں کہا۔

"وہ بہت حسین تھی۔ تم نے اسے مرنے سے پہلے دیکھا ہوتا تو شاید تم بھی اس کی بولی لگانے پر آمادہ ہو جاتے۔" جہانگیر کا لہجہ پُرسوز اور بہت زیادہ مدافعانہ تھا۔ "وہ کل ہی میرے یہاں لائی گئی تھی۔ متعدد کوششوں کے باوجود اس نے مجھے اپنے قریب پھٹکنے نہیں دیا لیکن میرے سر پر بھی جنون سوار تھا کہ وہ میری زر خرید ہے۔ آج دفتر سے آکر میں نے اسے وارننگ دی تھی کہ آج کی رات اسے اپنی قیمت چکانی ہو گی کیوں کہ میرے ساتھی مجھ سے ملنے آ رہے ہیں۔ شاید میری اسی دھمکی سے وہ دہشت زدہ ہو گئی اور چند منٹ بعد ہی اس نے اپنے دل میں پھل کاٹنے والی چھری گھونپ کر خود کشی کر لی۔"

"تم نے یہ کہانی ربرا کو کیوں نہیں سنائی؟" میں نے کرخت لہجے میں پوچھا۔ "کیا تم کو اندازہ ہے کہ تم اپنے غیر ذمے دارانہ رویے سے اس کے دل میں کیسی خطرناک غلط فہمیوں کو جنم دے رہے ہو؟"

"وہ تمہاری دوست ضرور ہے لیکن ہمیں یہ اندازہ نہیں تھا کہ اس پر اس حد تک بھی اعتماد کیا جا سکتا ہے۔" اس بار جہانگیر کے بجائے غزالہ نے میری بات کا جواب دیا تھا۔ "اس نے بھی ہم سے افہام و تفہیم کی کوئی کوشش نہیں کی اور خون کی بوتل ضائع ہونے کی کہانی سن کر تنگ کر یہاں سے چلی گئی۔ اس نے مجھے یہ تک نہیں بتایا کہ وہ سلطان شاہ کو کہاں چھوڑ آئی ہے۔"

غزالہ کے آخری فقرے پر میں بھی چونک پڑا۔ وہ سلطان شاہ کے ہمراہ آرنیٹ سے ملنے گئی تھی۔ ربرا کو کریفٹ ہوٹل میں چھوڑ کر سلطان شاہ کو لازمی سے چپ واپس لانا تھا جسے ساتھ لے کر وہ آرنیٹ کے گھر جاتی اور سلطان شاہ محفوظ فاصلے سے اس کا تعاقب کرتا رہتا۔ واپسی پر ان دونوں کو چپ سمیت کریفٹ ہوٹل میں رک کر ہمیں فون کرنا تھا۔ ربرا کی وہاں موجودگی اس پروگرام میں گڑبڑ کی غمازی کر رہی تھی۔ سلطان شاہ لاپتا تھا اور اگر چپ ربرا کی تحویل میں تھا تو اس کا زیادہ دیر تک جہانگیر کے گھر میں ٹھہرنا خطرناک ہو سکتا تھا۔ آرنیٹ اپنے ریڈیو ہومنگ یونٹ پر ربرا کی قیام گاہ کا سراغ لگا سکتا تھا۔

"ربرا اب ہم میں سے ہے۔" میں نے ان دونوں سے زیادہ ربرا کو سنانے کے لیے کہا۔ "وہ ہمارے ہر راز میں شریک ہے۔ اس سے کبھی کوئی بھی بات چھپائی نہیں جائے گی۔ اسے اور ہمیں ایک ساتھ جینا مرنا ہے۔ آئندہ کسی نے اس کے ساتھ بے اعتمادی کا مظاہرہ کیا تو وہ میری طرف سے بدترین سزا کا مستحق قرار پائے گا جس کا تعین ربرا کرے گی۔"

"یہ ہمارے درمیان پہلا اور آخری سمجھوتا ہے۔" ربرا نے میرے عقب سے نمودار ہو کر کچن میں داخل ہوتے ہوئے کہا۔ "میں اس کے غلاف پر کڑی نگاہ رکھوں گی۔ جس کسی نے اس سے انحراف کیا اسے میں اپنے ہاتھوں سے ٹکڑے ٹکڑے کروں گی۔"

وہ میری توقع کے عین مطابق کچن کے آس پاس چھپی میری اور ان لوگوں کی گفتگو سن رہی تھی۔

"لیکن اس سمجھوتے کا اطلاق تم پر بھی ہو گا۔" غزالہ اسے یاد دلایا۔ "تم نے ہمیں ابھی تک یہ نہیں بتایا کہ سلطان شاہ کو تم کہاں چھوڑ آئی ہو۔ وہ بھی اس سمجھوتے کا ایک اہم فرد ہے۔"

"وہ میرا غیر ارادی ردِ عمل تھا۔" ربرا کا لہجہ نرم پڑ گیا۔ "سلطان شاہ یہاں انکار کر گیا ہے۔ چپ اس کی تحویل میں اس لیے رہ گیا۔ آرنیٹ کو چکر دینے کے لیے شہر کی سڑکیں ناپتا ہے۔ وہ ایک گھنٹے کے بعد کریفٹ ہوٹل پہنچے گا تاکہ اس مدت میں کوئی موزوں حکمت عملی طے کر سکیں لیکن اس وقت اس خون آلود بسز کو ٹھکانے لگانا سب سے اہم مسئلہ ہے جو اس چھت کے نیچے ایک عورت کی خود کشی کا سب سے بڑا ثبوت ہے۔"

اپنی بات مکمل کرنے سے پہلے ہی وہ جھک کر خون آلود فرش پر بکھری ہوئی چیزیں باسکٹ میں ڈالنے لگی۔

"آرنیٹ کے ساتھ تمہاری ملاقات کیسی رہی؟ وہ تم سے ملنے کے لیے اس قدر بے چین کیوں تھا؟" میں نے پوچھا۔

"اسلام آباد میں ان لوگوں کے سفارت خانے میں ایک انسٹرلا سٹوں والا ایک کارڈیو گرافر ہے جو ایک خاص نظم کے تحت میں اپنے سینسر کے ذریعے ان لوگوں کے دلوں کی دھڑکنیں سنتا رہتا ہے جن کے جسموں میں وہ سینسر نصب ہیں۔ ایسی ہی ایک جدید لیکن چھوٹی مشین کراچی کا قونصلیٹ میں بھی ہے۔ اس مشین کا اصول یہ ہے کہ جب تک ان کے کارندوں کے دل کام کرتے رہتے ہیں مشین خاموش رہتی ہے۔ جوں ہی کسی کی موت واقع ہوتی ہے اور اس کے دل کی دھڑکنوں کے سگنل آنے موقوف ہو جاتے ہیں مشین پر اس شخص کا نمبر سرخ ہندسوں میں روشن ہو جاتا ہے اور الارم بجنے لگتا ہے جو اس امر کا اعلان ہوتا ہے کہ متعلقہ شخص کی موت واقع ہو چکی ہے۔" اس نے اپنے ہاتھ روکے بغیر محیر العقول کہانی سنانی شروع کر دی۔ "کل رات کو جس وقت ملا سرکار کی اسپیڈ بوٹ پل کی بنیادوں سے ٹکرا کر تباہ ہوئی تھی آرنیٹ کو اسی وقت مشین پر الارم بجنے کی اطلاع مل گئی۔ ملا اس کے لیے اتنا اہم نہیں تھا کہ فون پر خبر ملتے ہی وہ بھاگ کر اپنے دفتر پہنچ گیا اور اسے یقین کرنا پڑا کہ ملا سرکار زندہ نہیں تھا۔

"ملا سرکار کی موت سے پہلے اسے میری ضرورت اس لیے پیش آئی کہ اسے میرے باپ کی طرف سے پیغام ملا تھا کہ ایک بندرگاہ میں گولا بارود اور ہتھیاروں سے لدی ہوئی ایک لانچ تیار کھڑی ہوئی تھی جو میری ہدایت پر فوری طور پر کراچی کی طرف روانہ ہو سکتی تھی۔ آرنیٹ چاہتا تھا کہ میں ملا سرکار کا انتظار کیے بغیر اس لانچ کے بارے میں معلومات حاصل کروں اور فوری

اسے کھو رہی گئی ہو۔ ہم لوگ رات بھر میں کسی نہ کسی نتیجے پر پہنچ جائیں گے اور پھر جیپ دوبارہ حاصل کر لیں گے۔"
یہ بات نہایت معقول تھی لیکن ویرا میرے سامنے سیدھے سادے انداز میں ہار ماننے والوں میں سے نہیں تھی۔ "اس لئے چڑ کر مشکل یہ ہے کہ ہماری کھوپڑیوں میں تمہارے مقتدر ہونے جیسے بے وقوف بھی نہیں ہے۔ ایک گھنٹہ مکمل ہونے پر گرینڈ ہوٹل سے سلطان شاہ کا فون آنے تو اسے یہ رابطہ بتا دینا۔"
"یہ میرا مسئلہ ہے۔ میں اس سے نمٹ لوں گا۔ تم یہ بتاؤ کہ تم نے کیا وعدہ وعید کرکے آئی ہو؟"
"مجھے یہ اندازہ تو ہو گیا ہے کہ آرنیٹ ایک سفارت کار ہے۔" جہانگیر نے معذرت خواہانہ انداز میں دخل اندازی کرتے ہوئے کہا۔ "لیکن اس ذاتِ شریف کا قدرے تفصیلی تعارف ہو جائے تو میں تم دونوں کے مذاکرات سے بہتر طور پر لطف اندوز ہوں گا اور تمہارے بال بچوں کو دعائیں دوں گا۔"
"بچے ابھی اللہ کی امانت میں ہیں اور میرے والدین کو تمہاری دعا کی حاجت نہیں ہے۔ سارے پسندیدہ اور ناپسندیدہ والدین اتنی تیزی سے ہاتھ بڑھاتے ہیں کہ ساری دعائیں ان کی چوکھٹ سے پیچھے رہ جاتی ہیں۔"
"جرم سرائی کے فن میں تمہارا دوست اتنا طاق ہو گیا ہے کہ اسے شعر گوئی کی طرف متوجہ ہو جانا چاہئے۔ وہاں بچوں کی نہیں ہے کرشموں پر داد اچھنے والے شاعروں کے مقابلے بہت کامیاب رہے گا۔" ویرا نے سلطان شاہ کی خواری کے کامل سامنے آ جانے پر جہانگیر کو میرے خلاف اکساتے ہوئے کہا۔
"اسے میری طرف سے سات خون معاف ہیں۔" جہانگیر نے ڈاک کے اپنے گلاس سے ایک ہی گھونٹ میں اسکاچ کی دافر مقدار اپنے معدے میں منتقل کرتے ہوئے کہا۔ "یہ یاری کہ رہے یا جہاں بھی ہو، کامیاب و کامران رہے۔ اب یہ اس کی رائے کہ یہ مجھے آرنیٹ کے بارے میں کچھ بتاتا ہے یا نہیں ہے۔"
"آرنیٹ ہمارے ملک میں امریکہ کی سفارتی ٹیم کا ایک انتہائی رکن ہے جو بہ حسنِ کراچی کا قونصلیٹ میں مامور ہے۔ ہے سیاسی اور معاشرتی امور میں دل کھول کر لیکن دامن بچا کر دخل اندازی کر رہا ہے۔ حد تو یہ ہے کہ ملا سرکار جیسے ایک غیر ملکی ایجنٹ کو بھی اس کی پشت پناہی حاصل تھی۔"
"کم از کم کل ہی شہر کی کسی سڑک پر اس کی انتڑیاں باہر نکال۔" جہانگیر نے پورے خلوص کے ساتھ کہا۔
"اس گمان میں نہ رہنا۔" ویرا فضا میں ہاتھ لہرا کر چہکی۔ "وہ بڑا اس کے آگے پیچھے اور دائیں بائیں، نادیدہ محافظوں کی فوج ظفر موج سفر کرتی ہے۔ اس تک پہنچنے سے بہت پہلے تم ملبے بن جاؤ گے۔"
بہرحال تم سے تمہارے اور آرنیٹ کے مذاکرات کے بارے میں پوچھ رہا تھا۔" میں نے ویرا کو تند و تیز نگاہوں سے گھورتے ہوئے سرد لہجے میں سوال کیا۔
"میں تمہیں بتا چکی ہوں کہ وہ مجھ سے کیا چاہتا ہے۔" اس نے بلا تردد جواب دیا۔
"میں یہ جاننا چاہتا ہوں کہ تمہارے اور اس کے درمیان آخری فیصلہ کیا ہوا تھا؟"
"کچھ بھی نہیں۔" اس نے بے پروائی سے کہا۔ "اس نے تجویز پیش کی اور میں خاموشی سے سنتی رہی۔ اس کا خیال ہو گا کہ وہ کل جوں ہی مجھے مخبر تجارتی دستاویزات کی نقول فراہم کرے گا، میں اس کے لئے کام کرنا شروع کر دوں گی جب کہ میں خود کو ایسی کسی پابندی میں جکڑا ہوا محسوس نہیں کرتی۔"
"تمہارے عدم تعاون پر وہ براہ راست یا شاید عاطف بابس کے ذریعے جی لائبریڈ سے تمہاری شکایت کر سکتا ہے جس کے نتائج تمہارے حق میں سازگار نہیں ہوں گے۔" میں نے اسے یاد دلایا۔
"حالات اب کون سے سازگار ہیں جو بگڑ جائیں گے۔" اس نے بے پروائی سے کہا۔ "ویسے میں ان چالباز تاجروں سے چھیڑ چھاڑ ضرور کروں گی۔ یہ میرے لئے ایک نیا تجربہ ہو گا۔"
ویرا کے معاملے میں جیپ ہمارے لئے ایک مسئلہ بنا ہوا تھا اگر ہم اسے ضائع کرتے تو آرنیٹ کو فوری طور پر اس کا علم ہو جاتا اور اگر اسے اپنی تحویل میں رکھا جاتا تو وہ ہر وقت ویرا تک رسائی حاصل کر سکتا تھا۔
ملا سرکار کے معاملات میں اول خان کی صوابدید نے مجھے کافی متاثر کیا تھا۔ اس نے جیپ کی کہانی سن کر مجھے مشورہ دیا تھا کہ اگر ویرا میرے لئے ذرا بھی کارآمد ہے تو مجھے اس کو ہر قیمت پر آرنیٹ کے چنگل سے بچائے رکھنا چاہئے لیکن مجھے عارضی طور پر ویرا کو اس موذی سے دور رکھنا دشوار نظر آ رہا تھا اس لئے میں نے فیصلہ کیا کہ ویرا سلطان شاہ سے جیپ لے کر گرینڈ ہوٹل ہی میں قیام کرے اور جب تک ہم جیپ کو ٹھکانے لگانے کا فیصلہ نہ کر لیں وہ ہم لوگوں سے دور رہے تاکہ آرنیٹ ہمارے اور ویرا کے قریبی روابط کے بارے میں کوئی ایسی بات نہ جان سکے جس سے ہمیں نقصان پہنچ سکے۔
اس وقت تک ویرا کو آرنیٹ کی ہدایات اور مشوروں پر عمل کرنا تھا اور ضرورت پڑنے پر تلیج کی نامعلوم بندرگاہ سے ہتھیار لانے والی لانچ کو روا آتی کا جنگل بھی دے دینا تھا۔
ایک گھنٹے کی مقررہ مدت گزرنے کے بعد گرینڈ ہوٹل سے سلطان شاہ کا فون آیا تو ویرا اس سے پہلے ہی گرینڈ ہوٹل کی طرف روانہ ہو چکی تھی۔ جہاں وہ ایک فرضی نام سے مقیم تھی۔
اگلی صبح کے اخبار میں مسز جیوانی کی لاش کی برآمدگی کی چھوٹی خبر موجود تھی۔ اس ابتدائی اطلاع میں اسے قتل قرار دیا گیا تھا خبر میں اس کے شوہر کا کوئی ذکر نہیں تھا۔ میرے نقطۂ نظر سے یہ بہت اچھا ہوا تھا۔ اگر اخبار میں جنید حبیب جیوانی کا نام بھی

...ں کا تابوت ہی واپس جاتا۔"

"...حضر میں لوٹ آئے ہو تو کب مل رہے ہو؟" میں نے گفتگو کو نتیجہ دیتے ہوئے پوچھا۔

"چاہو تو ابھی آجاؤ۔ آج شاید دیر تک بیٹھنا پڑے گا۔" وہ ...ر گفتار ہوا میں تھا۔ "بلکہ آج تو جاؤ تو بہتر رہے گا۔ شام کی چائے ...رے ساتھ پی لینا۔ آج میں غلام رسول پر محنت کر رہا ہوں۔"

"تو کیا اسے تم اپنے ساتھ ہی لے آئے ہو؟" میں نے حیرت ...ے سوال کیا۔

"سکھر میں وہ غیر محفوظ تھا۔ اسے حوالات سے فرار کرا دیا جاتا یا پھر وہیں قتل کر دیا جاتا۔ ان لوگوں کے ہاتھ میرے تصور سے کہیں زیادہ لمبے ہیں۔ اگر میں نے تمہارے ایریا پر اس کی ادھوری سرکاری گفتگو نہ سنی ہوتی تو شاید میں بھی اس کے خطرناک اور گھناؤنے کردار سے بے خبر رہتا اور یہ لوگ ہماری تباہی کے سامان کرتے رہتے۔"

"تم نے یہ اندازے کس بنا پر لگائے؟" میں اس کے انکشافات پر اپنی حیرت پر قابو نہ رکھ سکا۔

"سکھر کی کوتوالی میں جو کچھ ہوا اس نے میری آنکھیں کھول دی ہیں۔ میں نے اپنے کمانڈر کی سفارش پر ڈی آئی جی کی معطلی کے احکام تو جاری کرا دیے لیکن میں انسپکٹر علی اسد کو انتقامی کارروائی سے نہیں بچا سکا۔ اسے اپنے اختیارات سے تجاوز کرنے کے الزام میں نوکری سے معطل کر کے گھر بٹھا دیا گیا ہے اس لئے میں خصوصی احکام کے تحت غلام رسول کو اپنے ساتھ لے آیا ہوں۔"

میرے لئے وہ خبر شرمناک تھی۔ مجھے اچھی طرح معلوم تھا کہ انسپکٹر علی اسد پکا اور سچا محب وطن افسر تھا اور اگر اس نے کہیں اپنی حدود سے تجاوز کیا تھا تو وہ ملک و قوم کے مفاد ہی میں تھا لیکن اس کے دشمنوں نے بے خوف و خطر ہو کر اس کی روزی پر وار کیا تھا۔ انہیں غالباً اپنے اس فعل پر کسی بازپرس یا جواب دہی کا کوئی خوف نہیں تھا۔ وہ میرے لئے لمحۂ فکریہ تھا کہ جس سرزمین پر قانون نافذ کرنے والے اداروں میں منصب، بدعنوان اور خود غرض عناصر کی گرفت اتنی مضبوط ہو، وہاں بارسوخ مجرموں پر کون ہاتھ ڈالنے کی جرأت کر سکے گا؟ پھر اس رفتار سے تو بات صرف غلام رسول تک ہی محدود تھی۔ تفتیش آگے بڑھتی تو اس جیسے نجانے کتنے نام اس کہانی میں ملوث ہو جاتے۔

"مگر اسے حوالات میں بھی نہیں رکھا جا سکتا تو تم اسے کہاں رکھو گے؟"

"اسے آرمی انٹیلی جنس کے سپرد کرنا پڑے گا۔ اس معاملے میں غیرجانبدارانہ تفتیش وہی لوگ کر سکتے ہیں۔"

"تم مجھے ڈرائے دے رہے ہو۔ تمہاری باتوں سے تو ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے ہم ہر طرف سے غنڈوں، بدمعاشوں، غداروں اور ... کے نرغے میں آگئے ہیں جو کسی بھی وقت ہمارا سودا کر سکتے ہیں۔"

"بدقسمتی سے کچھ ایسی ہی صورت حال ہے۔" اس کی مایوس سی آواز سنائی دی۔ "علی اسد جیسے گنے چنے لوگ اتفاقیہ میں رہ گئے ہیں ان ہی کے دم سے مطلع کچھ صاف نظر آتا ہے ورنہ ہر طرف دھواں ہی دھواں پھیلا ہوا ہے۔"

"ٹھیک ہے۔ میں تھوڑی دیر میں تمہارے پاس پہنچ رہا ہوں۔" میں نے فون بند کر دیا۔

"اب کہاں جا رہے ہو؟" فون پر گفتگو ختم ہوتے ہی غزالہ میرے سر پر سوار ہوگئی۔

"سکھر والے معاملات چل رہے ہیں۔" میں نے متاسفانہ لہجے میں کہا۔ "ارل خان وہاں سے بہت تلخ تجربات کے ساتھ واپس آیا ہے۔ مجھے اس کے ساتھ کام کرنا ہے۔ پھر دیرا والے معاملے پر بھی اسے بریف کرنا ہوگا۔"

"میرا خیال ہے کہ تم ان معاملات میں ضرورت سے زیادہ الجھتے جا رہے ہو۔"

"اور میرا اندازہ ہے کہ میں ضرورت کے مطابق بھی اپنا کام پورا نہیں کر رہا ہوں۔ یہ نہ بھولو کہ ہمیں سکھ چین، عزت اور آبرو جو کچھ بھی میسر ہے، اسی زمین کے ناطے سے میسر ہے۔ لوگوں نے ہماری غفلت کی بنا پر اسے بیچ کھایا تو ہم ہزار زندگیاں پا کر بھی اس مقام کو نہیں پہنچ سکیں گے۔ میں کسی عیاشی کے لئے نہیں، بلکہ ضروری کام سے جا رہا ہوں۔"

"میں بھی تم سے کم محب وطن نہیں ہوں۔" غزالہ نے اداس سی مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "لیکن طویل تنہائی کی وجہ سے میں کبھی کبھی اکتا جاتی ہوں۔ تم لوگوں کے ساتھ بہت جلدی گھل مل جاتے ہو لیکن میں فاصلوں کو اتنی تیزی کے ساتھ ختم نہیں کر سکتی اسی لئے تمہارے بغیر میں خود کو تنہا تنہا محسوس کرتی ہوں۔"

اپنی جگہ پر اس کی بات سو فیصد درست تھی۔ وہ بہت تیزی کے ساتھ ماں باپ، اور پھر اکلوتے بھائی سے محروم ہوئی تھی۔ حالات نے اس گھریلو لڑکی کو ایک ایسی راہ پر دھکیل دیا تھا کہ اسے کم عمری میں ہی باعزت طریقے سے زندہ رہنے کے تلخ ترین تجربات کی بھٹی سے گزرنا پڑا تھا اور مجھ سے مل جانے کے باوجود اسے آرام و سکون کے وہ لمحات نہیں مل سکے تھے جن کا مزہ اس نے صبح اور کرنل زوار زیدی کی زندگی میں چکھ لیا تھا۔

ایمانداری کی بات یہ تھی کہ جہانگیر کا گھر اس کے لئے ایک طلائی قفس بنا ہوا تھا۔ جہاں اسے گھٹ گھٹ کر اپنا وقت گزارنا پڑ رہا تھا۔ سلمیٰ پہلے اسپتال میں تھی، وہاں سے فارغ ہوئی تو اپنے شوہر کو لے کر لاہور چلی گئی۔ دریہ اپنے چکروں میں مصروف تھی پھر اس گھر میں غزالہ کی ناک کے نیچے جہانگیر اور مسز جیوالی کی دوستی پروان چڑھتی رہی جس کا اختتام مسز جیوالی کی خودکشی پر ہوا تھا اس لئے جہانگیر کی طرف سے اس کا متنفر ہونا ایک فطری امر تھا۔ ان سب کے علاوہ لے دے کر ایک سلطان شاہ ہی رہ گیا تھا جو اسے اپنی بہن کا درجہ دینے کا دعوے دار تھا لیکن مخلص اور چاہنے والے

بھائیوں کے میٹھے بولوں کے سہارے زندگی گزارنا اتنا ہی سہل ہوتا تو نوابی خدمت میں شوہر کا کہیں وجود نہیں ہوتا جو کبھی کبھار جوتے لگانے کے باوجود سرتاج کے منصب پر فائز رہتا ہے۔

ان دنوں میں فرزانہ کے لئے سب کچھ تھا لیکن کچھ بھی نہیں تھا۔ اس کے زمانۂ طالب علمی سے ہم دونوں کے درمیان بے پناہ ذہنی ہم آہنگی اور یگانگت پائی جاتی تھی اور اگر والد اور اعتاہم دونوں کے درمیان حائل نہ ہوا ہوتا تو ہم دونوں پہلے رشتۂ ازدواج میں منسلک ہو چکے ہوتے۔ اس وقت میں نے پہلی بار سوچا کہ مجھے جوں ہی چند روز کی مہلت ملے گی میں سلمٰی کے پاس امانت کے طور پر رکھی ہوئی خطیر رقم سے ایک مکان خرید کر فرزانہ کو قانونی طور پر اپنا لوں گا۔

"تم چاہو تو سلطان شاہ کے ساتھ بازار کا ایک چکر لگا آؤ۔" میں نے ملاحت سے کہا۔ "تھوڑا سا وقت بھی گزر جائے گا اور دل بھی بہلے گا۔ میرے پاس قمیصیں ختم ہو رہی ہیں۔ تمہیں بھی کپڑوں کی ضرورت ہے۔"

"ٹھیک ہے، تم جاؤ۔ میں تمہارے مشوروں پر عمل کرنے کی کوشش کروں گی۔" اس نے معصوم سی مسکراہٹ کے ساتھ مجھے اول خان کے پاس جانے کی اجازت دے دی۔

اول خان اس بنگلے کی ایک خوابگاہ میں اپنا فرض جانتے ہوئے بے چینی کے ساتھ میرا انتظار کر رہا تھا۔

"آرسینٹ برباد کر کے تم نے بہت ثواب کمایا ہے۔" پرجوش رسمی فقروں کے تبادلے کے بعد میں نے اول خان سے کہا۔ "تمہاری تمام تر احتیاط اور رازداری کے باوجود اسے ملا سرکار کی موت کا علم ہو گیا تھا۔"

اس انکشاف پر اول خان حیرت اور بے اختیاری سے اچھل پڑا اور مجھے اس کی حیرت دور کرنے کے لئے سی آئی اے کے کامنڈو ریکارڈر کی کہانی سنانی پڑ گئی۔

"خلا میں قدم جمانے کے ساتھ ساتھ یہ لوگ زمین پر بھی سائنسی ایجادات سے حیرت ناک کام لے رہے ہیں۔" وہ پوری بات سن کر رشک آمیز لہجے میں بولا۔ "ان کے کارنامے سن کر ایسا محسوس ہوتا ہے جیسے ہم لوگ پتھر کے زمانے میں رہ رہے ہیں۔ دور دراز اور پُرخطر مقامات میں اپنے ایجنٹ کی سلامتی پر نگاہ رکھنے کا اس سے زیادہ بے ضرر طریقہ ایجاد ہونا مشکل ہے۔"

"اور اب اس نے اپنی حکمت عملی بھی بدل دی ہے۔" میں نے اپنے لئے سگریٹ سلگا کر کہا۔ "خلیج کی کسی بندرگاہ پر اسلحہ اور گولہ بارود سے لدی ہوئی ایک لانچ تیار کھڑی ہے جسے وہ کراچی لانا چاہتا ہے۔"

"کراچی شہر میں؟" اس نے حیرت سے پوچھا۔ "کیا اس کا دماغ چل گیا ہے؟"

میں نے اسے آرسینٹ کے نئے منصوبے کی تفصیل کے ساتھ یہ بھی بتایا کہ اسے ملا سرکار کی موت سے اعلیٰ حکام کو مطلع کرنے میں کیا مجبوری مانع تھی۔ اس نے میری پوری گفتگو کا ایک ایک لفظ پوری توجہ سے سنا تھا۔

"کراچی نہ صرف صوبے بلکہ پورے ملک کا بڑا اور حساس شہر ہے۔ میں مانتا ہوں کہ ان لوگوں کی تخریب کاری اور سازشوں کا مراکز اندرونِ سندھ میں ہیں لیکن ہتھیاروں کی کراچی میں آمد تو اندرونی سیٹ کے لئے ناقابل فہم ہے۔ یہاں ہتھیار لا کر چھپانا بہت مشکل کام ہے اس سے کہیں زیادہ مشکل ان ذخائر کو نکالنا ہے۔ مجھے تو کچھ ایسا محسوس ہو رہا ہے جیسے وہ لوگ کراچی کے بارے میں بھی کچھ سوچ رہے ہوں۔ کراچی میں لائے جانے والے ہتھیار لازماً یہیں استعمال ہوں گے۔"

"لیکن مجھے کراچی میں ان کا کوئی مصرف نظر نہیں آتا۔" میں نے الجھن آمیز لہجے میں کہا۔

"زیرِ زمین تیار ہونے والی سازشیں مقررہ وقت سے پہلے نگاہوں سے اوجھل ہی رہتی ہیں۔"

"لیکن وہ لوگ کراچی میں ملا سرکار کے اندھے بہرے ڈاکو اور قاتل کہاں سے لائیں گے؟"

"اندرونِ سندھ بغاوت کی آگ بھڑکانے کے لئے مسلح لشکر کی ضرورت پڑے گی لیکن کراچی جیسے گنجان آبادی اور گنجان فیاض میں گرانے کے دس پانچ آدمی امن و امان کی فضا کو تہ و بالا کر کے خونریز تصادم کا آغاز کرا سکتے ہیں۔ ماضی میں اس شہر میں بارہا فسادات ہوتے رہے ہیں۔ میرے اس خیال کو اس بات سے تقویت ملتی ہے کہ جب تک کراچی میں امن و امان کا نظم بگاڑا نہ کیا جائے اندرونِ سندھ ہونے والی کارروائیاں کامیاب نہیں ہو سکتیں۔"

"پھر اس مسئلے کا کیا توڑ ہو سکتا ہے؟" میں نے پرتشویش لہجے میں سوال کیا۔

"آرسینٹ کو حادثہ پیش آ جانے کی وجہ سے شاید ان لوگوں کی رفتار سست پڑ جائے۔ ہمیں ان کے اگلے اقدام کا انتظار کرنا ہوگا۔ تمہیں جوں ہی اسلحہ بردار لانچ کے نام و رجسٹریشن کا علم ہو تم مجھے بتا دینا۔ میری کوشش ہوگی کہ کھلے بین الاقوامی سمندر میں ہی اس لانچ کو ہتھیاروں سمیت پکڑ لے اس طرح ہمارا ... رشتوں کے بجائے ہمارا کام ہو جائے گا۔ اس کوشش میں ... ہوا تو لانچ کو وہیں تباہ کر کے غرق کر دیا جائے گا۔"

مجھے یوں محسوس ہوا جیسے میرے سر سے کوئی بہت بڑا بوجھ اتر گیا ہو۔

"میرا خیال ہے کہ تمہارے تعاون کے بغیر میں ان لوگوں کا بال بھی بیکا نہیں کر سکتا تھا۔" میں نے اعتراف کیا۔

"اس میں کوئی شبہ نہیں کہ میرے پاس وسائل اور افرادی قوت کی کمی نہیں اور میں عرصہ دراز سے ان سب لوگوں کی سرگرمیوں کے بارے میں سنتا آیا تھا لیکن میرے پاس ٹھوس معلومات نہ تھیں۔ جب کہ تم ان کی جڑوں میں اترے ہوئے تھے۔ تمہارا

ہوئی معلومات ہی ان لوگوں کی موت کا پیغام ثابت ہوئی ہیں۔۔۔ تم بتاؤ کہ ربرا اپنے چیپ کے ساتھ اب کہاں ہے؟"

"وہ شہر کے ایک ہوٹل میں مقیم ہے۔ اسے آج ارنیسٹ کو فون کر کے اپنے بیٹے سے آگاہ کرنا تھا جس کے بعد وہ مقامی تاجروں کے بارے میں دستاویزی ثبوت اسے بھجوا دیتا۔"

"اس سے معلوم کرو کہ فون کرنے پر دوسری طرف سے کیا جواب ملا؟"

میں نے ربیا سے گرینڈ ہوٹل کا نمبر ملایا تو ربرا اپنے کمرے میں موجود تھی۔

میری آواز سنتے ہی اس نے چہکنا شروع کر دیا جس کا مطلب تھا کہ وہ ارنیسٹ کو پیش آنے والے حادثے سے اس وقت تک یکسر لاعلم تھی۔ نہ ہی کاؤنسلیٹ سے اسے کوئی غیر معمولی بات معلوم ہوئی تھی۔

"ارنیسٹ۔۔۔ تمہاری کیا گفتگو رہی؟" میں نے سنجیدگی کے ساتھ براہِ راست وہ سوال پوچھ لیا۔

"گیارہ بجے ارنیسٹ اپنے دفتر میں نہیں تھا۔ اس کے کسی ماتحت سے میری بات ہوئی تھی۔ اس نے مجھے کل کاؤنسلیٹ میں بلایا ہے۔" ربرا نے بتایا۔ "مجھے حیرت ہوئی کہ اس نئے آدمی نے میرا نام سنتے ہی مجھے پہچان لیا تھا۔"

"یعنی تم نے کسی کوڈ ورڈ کے سہارے کے بغیر اس سے بات شروع کر دی تھی؟"

"ہاں، اب رکھو کل بارہ بجے کیا رہتا ہے۔ ربیسے میں نے اسے گرینڈ ہوٹل کا پتا بھی نوٹ کروا دیا ہے۔"

"کل بھی تمہاری ارنیسٹ سے ملاقات نہیں ہو سکے گی۔ وہ بھی رخصت پر چلا گیا ہے۔"

"کیا مطلب" وہ میرے الفاظ پر بری طرح چونک گئی۔ "تو کیا تم نے اس کا بھی صفایا کر دیا؟"

"میں نے کچھ نہیں کیا۔ وہ آج صبح خود ہی ایک حادثے کا شکار ہو کر زخمی ہو گیا اور اب اسپتال میں پڑا ہوا ہے۔ اگر تم شام کے اخبارات پڑھنے کی عادی ہوتیں تو تمہیں معلوم ہوتا کہ اس کی کئی ہڈیاں ٹوٹ گئی ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ اس کی مرمت کے لئے سادہ سرجری کے بجائے پیچیدہ سرجری کی ضرورت پیش آ جائے۔"

"بعض اوقات تم حد سے زیادہ تیزی دکھانے لگتے ہو۔" اس کی آواز ابھری۔

"تم یقین کرو کہ اس معاملے سے میرا کوئی تعلق نہیں۔ یہ محض اتفاق ہے کہ ہماری بددعائیں حادثے کے وقت پر منطبق ہو گئیں۔ اس کے راہ سے ہٹ جانے کی وجہ سے کاؤنسلیٹ کے نئے اسرار تمہارے سامنے آ جائیں گے۔"

وہ ہوٹل میں اکیلی تھی اس لئے گفتگو کو طول دینا چاہ رہی تھی مگر میں نے اس سے جلد ہی اپنا پیچھا چھڑا لیا۔

ابھی تک تو سب کچھ ہماری توقعات کے عین مطابق ہو رہا ہے۔" ربرا کی گفتگو کا خلاصہ سن کر اول خان نے کہا۔ "اگر ہم ان کے مزید ایک آدھ اہم آدمی پر ہاتھ ڈالنے میں کامیاب ہو گئے تو یہ سازشیں پنپنے کے لئے دم توڑ دیں گی۔"

"باہر والوں سے نمٹنا جتنا آسان ہوتا ہے، اسٹیشن میں چلنے والے موذی ہمیں ناکوں چنے چبوا دیں گے۔"

"آدم زادہ! اس صورت حرام سے بھی مل لو!" اول خان نے ایک جھٹکے کے ساتھ اپنی کرسی چھوڑتے ہوئے کہا۔ "اس کی رسی جل گئی ہے لیکن بل ابھی تک نہیں گئے۔ مجھے کئی بار رشوت کی پیشکش کر چکا ہے اور فوج نور حسینوں پر اتر آیا ہے۔"

"ٹھیک ہے۔" میں بھی ذرا اپنے ہاتھ سیدھے کر لوں گا۔" میں نے اس کی تقلید کرتے ہوئے کہا۔

"بے سود ہے۔ اس پر محنت کر کے تم بلاوجہ خود کو تھکاؤ گے۔ میں نے بہت بری طرح اس کی مرمت کرائی ہے۔ اب تو وہ بہت بہت کر وصیت ہو گیا ہے۔ تم یقین نہیں کرو گے کہ اس کے لئے سیاست اور معاشرے کے کیسے کیسے نامی گرامی لوگوں کی سفارشیں آئی ہیں۔ محکمہ پولیس میں اس کے بہی خواہوں کی تعداد اتنی زیادہ ہے کہ ہم پوری کوشش کے باوجود اس کی گرفتاری کو صیغہ راز میں نہیں رکھ سکے۔ اب وہ اسی بل پر شیر ہو رہا ہے کہ اس کے ہمدردوں کو اس کی گرفتاری کی خبر مل چکی ہے۔"

وہ ڈرالانی نہیں رہا تھا بلکہ اول خان کی اسپیشل ٹاسک فورس کا اہم مجرم تھا اس لئے مار مار کر اس کا حلیہ بگاڑ دیا گیا تھا۔ اس کے پورے چہرے پر نیل اور کھلے ہوئے زخموں پر جمی ہوئی خون کی پپڑیوں کے علاوہ ورم آیا ہوا تھا۔ نچلے پپوٹوں کی سوجن میں اس کی دونوں آنکھیں تقریباً بند ہو کر رہ گئی تھیں۔

قالین اور فرنیچر سے محروم کسی خوابگاہ سے ہر چیز ہٹا کر غلام رسول کو وہیں منتقل کر دیا گیا تھا اور وہاں بیک وقت تین مسلح محافظوں کا پہرا تھا جن کی نظروں سے بچ کر غلام رسول تک پہنچنا ناممکنات میں سے تھا۔

مجھے دیکھتے ہی غلام رسول ہڑبڑا کر فرش سے اٹھا تھا اور لڑکھڑاتی ہوئی آواز میں بولا۔ "تم لوگ زیادہ دیر تک میرے ساتھ من مانا سلوک نہیں کر سکو گے۔ بات صدر تک جائے گی اور اگر اس کے کان تک نہیں پہنچی تو میرے حامی حکومت ہلا کر رکھ دیں گے۔ میری گرفتاری تم لوگوں کو تصور سے زیادہ مہنگی پڑے گی۔"

میں نے پوری قوت سے اس کے منہ پر تھپڑ رسید کیا۔ اس کا سر پُرشور آواز سے دیوار سے ٹکرایا اور وہ ایک دبی دبی سی چیخ کے ساتھ لہرا کر فرش پر ڈھیر ہو گیا۔ اس کے چہرے کے کسی سوکھے ہوئے زخم کے کھل جانے کی وجہ سے میری ہتھیلی اس کے گندے خون میں لتھڑ گئی تھی۔ غصے میں میں نے جھک کر اسی کی قمیص سے صاف کر لیا۔

"جب تک کوئی ملزم رہتا ہے لوگ بے گناہی ثابت ہونے کی امید پر اس کی حمایت کرتے رہتے ہیں۔ لیکن تم ملزم نہیں بلکہ

مسلسل مجرم ہو" غلام رسول! تم یہ کیوں بھول جاتے ہو کہ طلا سرکار نے جیلبیر اور شاہ پور والی ویڈیو بھجیں ہمیں دے دی ہیں۔ ان کی موجودگی میں تم اقبالی جرم سے انحراف کر سکتے ہو" نہ کوئی تمہارا ساتھ دے سکتا ہے۔"

وہ اس کی دکھتی رگ تھی اور شاید اول خان اس کہانی کو بھرپور طریقے پہ استعمال نہیں کر سکا تھا۔ اسی وجہ سے غلام رسول نے اس کی تحویل میں آکر قدرے حوصلہ پکڑ لیا تھا لیکن میرے جارحانہ سلوک نے ذرا ذرا میں اس کے سارے کس بل نکال دیے۔

"تم سب جھوٹے اور بدمعاش معلوم ہوتے ہو۔" وہ سر اٹھائے بغیر" رندھی ہوئی آواز میں بولا "جو قومیں اپنے صف اول کے سیاستدانوں سے ایسا گھٹیا سلوک کرتی ہیں وہ بہت جلد صفحۂ ہستی سے مٹ جاتی ہیں۔"

"ہے" صف اول کے سیاستدان!" میں نے اس کے سر کے بال اپنی مٹھی میں جکڑ کر" اسے اس کے قدموں پہ کھڑا کر دیا۔ "تم اس وقت کسی عدالت میں نہیں ہے جہاں دیا جانے والا بیان اخبارات اپنی شہ سرخیوں میں چھاپتے ہیں۔ ہم تجھے ذبح کر کے کسی گڑھے میں بھی بہادیں تو کسی کو کانوں کان تیرے حشر کا علم نہیں ہو سکے گا" تیری لاش غائب کر کے ہم بڑی آسانی کے ساتھ تیرے پُراسرار فرار کی کہانی بنا سکتے ہیں۔ تیری زندگی اسی میں ہے کہ ہمیں اپنے سارے کالے کرتوتوں سے آگاہ کردے۔"

"جب تک تم طلا سرکار کو میرے سامنے نہیں لاؤ گے" میں تمہاری کسی بات پہ یقین نہیں کروں گا۔" اس نے گھٹی ہوئی اور بوجھل آواز میں کہا۔ "پہلی بار تم نے مجھے دھوکے میں لے کر میری زبان سے اپنی من پسند باتیں اگلوائی تھیں لیکن اب میرے اعصاب میرے قابو میں ہیں۔ مجھ سے سودا کر کے میری جان چھوڑ دو ورنہ تمہیں رسوائی کے سوا کچھ بھی نہیں مل سکے گا۔"

میرے اگلے تھپڑ سے وہ اچھل کر دور جا گرا اور ہذیانی انداز میں بڑبڑانے لگا۔ "تم بہت بے رحم اور درندگی سے تم مجھے خوف زدہ نہیں کر سکتے۔ میں تمہاری غلامی کے چند سانس لینے کے لئے اپنی آنے والی نسلوں کا مستقبل تباہ نہیں کروں گا۔"

"پوری قوت سے اس کی دونوں ٹانگیں چیر کر" ٹخنوں میں زنجیر باندھ دو۔" میں نے سفاکانہ لہجے میں" اندر آتے ہوئے محافظوں کو حکم دیا۔ انہوں نے اول خان کی طرف دیکھا۔ اس نے اپنے سر کی خفیف سی جنبش سے میرے حکم کی تائید کی اور اسی لمحے ایک محافظ کہیں سے رسی کے ساتھ ہی زنجیر بھی لے آیا اور دو آدمی غلام رسول پہ پل پڑے۔

غلام رسول نے بہت زیادہ مزاحمت کرنے کی کوشش کی۔ جب اس کی ٹانگیں چیری جا رہی تھیں تو وہ اذیت سے بری طرح چلانے لگا تھا۔ لیکن ان دونوں افراد نے نہایت بے رحمی کے ساتھ اسے پیٹ اور سینے کے بل فرش پر اوندھا لٹا کر اس کی چیری ہوئی ٹانگوں میں زنجیر کے سرے باندھ دیے۔

مجھے اعتراف ہے کہ میں اس پہ جو بھی تشدد کر رہا تھا وہ ناشائستہ اور غیر انسانی تھا لیکن اس وقت وہ بھیڑیا میرے لئے انسان نہیں" ایک بھیڑیا تھا۔ اس ضمیر فروش" غدار" سیاستدان کا کھلا کھلا اعتراف جرم میں دو مواقع پر سن چکا تھا۔ پہلی بار جب اپنی قیمتی پہ طلا سرکار سے باتیں کر رہا تھا اور دوسری بار جب اس نے سکھر کوتوالی میں زبان کھولی تھی۔

اس کی غدارانہ سرگرمیوں سے آگاہ ہو جانے کے بعد اس سے کوئی رعایت نہیں کی جا سکتی تھی۔ اپنی حرکتوں کی وجہ سے اس نے خود کو انسانیت کے مقام سے گرا لیا تھا۔ وہ بظاہر جس ملک کی سیاسی جماعت کا اہم عہدے دار بنا ہوا تھا" وہ اگر ملک بھر میں زیادہ نیک نام نہیں تھی تو ایسی بدنام بھی نہیں تھی کہ اس کے عہدے داروں کی" ملک سے وفاداری پر شبہ کیا جا سکتا لیکن غلام رسول نے خود غرضی اور لالچ کی وجہ سے اس جماعت کے ماتھے پر ناقابل تلافی دھبہ لگا دیا تھا جس کی بنا پہ" وہ میری نگاہ میں کسی رعایت یا رحم کا مستحق نہیں رہا تھا۔

میں نے بڑھ کر اس کی چیری ہوئی ٹانگوں کے درمیان ٹھوکر لگائی اور وہ تکلیف سے تڑپ کر دوہرا ہو گیا۔ اس کے زخم سے بہنے والا تازہ اور گاڑھا خون اس کے لباس کے ساتھ فرش کو بھی داغ دار کرنے لگا۔

"کھولتا ہوا پانی لاؤ اور اس کے بدن پر انڈیل دو!" میں سرد اور سفاکانہ لہجے میں ایک محافظ سے کہا۔ "اس کے ساتھ زہر کی دو خالی بوتلیں بھی لاؤ۔ میں اس حرامزادے کو یقین دلاؤں گا کہ یہ موت کی آرزو کرنے لگے گا۔ میں اچھا مجرموں کی زبان کھلوانے کا فن اچھی طرح جانتا ہوں۔"

"نہیں، نہیں۔" وہ کسی اندھے کی طرح اپنے دونوں ہاتھ ہوا میں لہراتے ہوئے چیخا۔ "تم میرے ساتھ ایسا ظلم نہیں کر سکتے۔ اندھیر نہیں ہو سکتا۔ تمہیں اپنی حرکتوں کے لئے جواب دینا ہو گا۔"

"بیٹے! یہ سکھر کی کوتوالی نہیں ہے اور نہ تم عدالتی تحویل میں ہو۔ اسپیشل ٹاسک فورس اپنے افعال کے لئے کسی کو جوابدہ نہیں ہے۔ ہم نے تمہاری بوٹی بوٹی بھی الگ کر دی تو کوئی نہیں پوچھے گا کہ غلام رسول کہاں گیا؟"

اس وقت اول خان کے نوری الدین کے چراغ کے ہوئے تھے۔ میری بات مکمل ہونے سے پہلے ہی ایک نوجوان ہوئے پانی کی کیتلی لے کر" غلام رسول کے کان کے قریب سے ہوئے اس کی کنپٹی کی نرم و نازک کھال پہ تھوڑا تھوڑا لئے ہوئے پانی قطرے ٹپکائے اور وہ چیخ مار کر بری طرح کانپ اٹھا۔

"اب میں اسی طرح تیرے وجود کو جہنم کا مزہ چکھا اُبال کر رکھ دوں گا۔" دوسری مرتبہ میں نے اس کی کنپٹی پر... گراتے ہوئے کہا اور وہ فرش پر ماہی بے آب کی طرح کئی فٹ دور چلا گیا۔

"میرے خدا! یہ کیا ہو رہا ہے؟" وہ غضبناک ہو کر اور کراہتے ہوئے دردناک آواز میں گڑگڑایا۔ "یہ ظلم اور اندھیر ہے۔ میرے رب کے نیک بندوں پر اس گاؤں کے لوگ اب ظلم ڈھا رہے ہیں اور کوئی پوچھنے والا نہیں ہے۔"

"ہم سب سن بھی رہے ہیں اور دیکھ بھی رہے ہیں۔" میں نے کر ایک مرتبہ پھر اس کی گردن پر کھولتا ہوا پانی گرایا۔ "خدا بھی سب کچھ دیکھتا ہے۔ اس کی رضا شامل حال نہ ہوتی تو تم آج ہمارے پھندے میں نہ پھنسے ہوتے۔ ملا سرکار جیسے ملک دشمن ایجنٹ سے ساز باز کرکے تو نے خود کو ہر قسم کی ہمدردیوں سے محروم کر لیا ہے۔"

"تم مجھ سے کیا چاہتے ہو؟" وہ بری طرح ہانپتے ہوئے بولا۔ بے بسی کے احساس نے اسے ذرا سی دیر میں توڑ پھوڑ کر رکھ دیا تھا۔ پھر اس کی رعنائی کھولتے پانی میں تحلیل ہو گئی تھی۔

"یہ پانی تیرے کانوں میں اتر کر تجھے بہرا کر دے گا۔ آنکھوں میں گرے گا تو تجھے اندھا کر دے گا۔" میں نے اسے مزید دہشت زدہ کرنے کے لیے کہنا شروع کیا۔ "میں تجھے کھولتے ہوئے پانی میں ابالنے کے بعد تیرے بدن کے آبلوں پر مرچیں ڈلواؤں گا۔ کولڈ ڈرنک کی خالی بوتل کا منہ توڑ کر اس کی نوکیلی دھاریں تیرے بدن میں اتاروں گا۔ پھر دیکھوں گا کہ تو اپنی ضد پر کب تک قائم رہتا ہے۔"

اپنی بات پوری کرتے ہی میں نے کیتلی میں موجود کھولتا ہوا پانی فرش پر اس طرف پھینک دیا جہاں غلام رسول پڑا ہوا تھا۔ گرم پانی کے اس تالاب میں وہ بری طرح تڑپا تھا۔ گرم پانی نے اس کے جسم کو جھلسا کر رکھ دیا تھا لیکن وہ ایک لمحاتی کیفیت تھی کیونکہ ٹھنڈے فرش پر گرنے کے چند لمحوں بعد ہی پانی نے اپنی حرارت کھو دی۔

"دو پانی لاؤ۔" میں نے بطور خاص کسی کو مخاطب کیے بغیر اونچی آواز میں کہا۔

"رکو... ٹھہرو!" وہ فضا میں ہاتھ لہرا کر ہانپتے ہوئے بولا۔ "مجھے تھوڑی سی مہلت دے دو۔"

"مہلت ختم ہو چکی ہے۔" اول خان نے زہریلے لہجے میں کہا۔ "ہم تمہارے ساتھ نرمی سے کام لیتے رہے۔ ہمیں نہیں معلوم تھا کہ تم جوتے کھائے بغیر راہ راست پر نہیں آؤ گے۔"

اس دوران میں میں کولڈ ڈرنک کی بوتل کا دہانہ فرش پر مار کر توڑ چکا تھا۔ غلام رسول کا چہرہ پے در پے ضربات سے اس قدر مسخ ہو چکا تھا کہ اس کے کسی تاثر کا پتا چلانا دشوار تھا لیکن یہ معلوم ہو رہا تھا کہ اس کے ورم زدہ ہونٹوں [illegible] آنکھیں میری طرف تھیں۔ وہ لرزہ براندام تھا کیونکہ اسے بخوبی اندازہ تھا میری نیت سے لاحق

میرے ہاتھ میں ٹوٹی ہوئی بوتل دیکھ کر وہ بری طرح اپنی ٹانگیں چلانے لگا۔ لیکن ٹانگوں سے بندھے ہوئے زنجیرے کی وجہ سے وہ بالکل بے بس تھا۔ اس کے قریب جا کر میں نے اس کی پسلیوں میں ایک ٹھوکر لگائی تو اس کی مزاحمت دم توڑ گئی۔

"بس! مجھ پر رحم کرو۔" وہ فرش پر اپنا سر پٹختے ہوئے گڑگڑایا۔ "تم جو چاہو مجھ سے پوچھ سکتے ہو۔ میں تمہارے ہر سوال کا جواب دینے کے لیے تیار ہوں لیکن اب میری بوڑھی ہڈیوں پر رحم کرو۔"

"تمہارے اور ملا سرکار کی سازش میں اور کون لوگ شریک ہیں؟" میں نے اسے رفتار بدلے بغیر اپنا پہلا سوال کیا۔

"مجھے اس موذی زنجیرے اور کیچڑ سے نجات دلاؤ تاکہ میں سکون سے بات کر سکوں۔ اس پانی میں سے تیز اور عجیب سی بدبو آ رہی ہے جس سے میرا سر چکرا رہا ہے۔"

"اس پانی میں تمہارے گندے خون کے علاوہ کسی چیز کی ملاوٹ نہیں ہے۔" میں نے استہزائیہ لہجے میں کہا۔ "اگر اپنے خون کی بدبو تمہیں گوارا نہیں ہے تو اسے اس سرزمین پر اور کون برداشت کرے گا؟"

اول خان نے مجھے نگاہوں سے اشارہ کیا اور میں خاموشی کے ساتھ اس کمرے سے باہر نکل گیا۔

"اسے جلدی سے صاف ستھرا کرکے دو نمبر میں لاؤ۔" میرے کانوں میں اول خان کی آواز آئی۔ "بڑا صاحب بہت غصے میں ہے۔ دیر ہوئی تو وہ دوبارہ یہیں آ جائے گا اور کسی کی خیر نہیں ہو گی۔"

بڑے صاحب کا خطاب سن کر میں دل ہی دل میں مسکرا کر رہ گیا۔ جب سے میرا اول خان سے رابطہ ہوا تھا اس کی بارگاہ میں مجھے ہر عزت اور رتبے سے نوازا جا رہا تھا جب کہ قانون کے محافظوں سے رجوع کرنے کی صورت میں میری تمام معلومات نظر انداز کر کے میرا ریکارڈ ماضی کھنگالا جاتا اور پھر شاید مجھے غلام رسول سے زیادہ بے آبرو کیا جاتا۔

"ان لوگوں کو کون سے بڑے صاحب کی رعونت دے رہے تھے؟" اول خان کے آ جانے پر میں نے شگفتہ لہجے میں سوال کیا۔ "یہاں تو مجھے تم سے زیادہ بڑا کوئی صاحب نظر نہیں آ رہا۔"

"یہ اعزاز تمہارے لیے ہے۔" وہ ہنستے ہوئے بولا۔ "میں چاہتا ہوں کہ غلام رسول کے ذہن پر سے تمہارا خوف اور دباؤ کم نہ ہو سکے۔ اسی طرح ہم اسے راہ راست پر رکھ سکتے ہیں۔"

ہم دونوں اصطبلستان سے ماسٹر بیڈ روم میں آ بیٹھے جسے ان لوگوں کی اصطلاح میں دو نمبر کا نام دیا گیا تھا۔

"چاہو تو تمہارے پینے پلانے کا بھی انتظام ہو سکتا ہے۔" اول خان نے پیشکش کی۔ "تمہارے آنے سے پہلے یہاں کے کئی کیبنٹ بھانت بھانت کی شرابوں سے بھرے ہوئے تھے۔"

"دن کے اجالے میں مجھے شراب کی طلب کبھی نہیں ستاتی۔ یہ سب دھندے دن ڈھلنے کے بعد کے دھندے ہیں۔" میں نے ہنس کر کہا۔

"تو پھر رات ہی رکھیں۔ یہاں سے کچھ اسٹاک اپنے ساتھ لے جاؤں گا کیونکہ آج کل مجھے اپنی شاپنگ کا موقع نہیں مل رہا۔ بھاگ دوڑ کی

وجہ سے میرے رابطے بھی ٹوٹ گئے ہیں۔"

"زریا بھی بلانوش ہے۔ میرا خیال ہے کہ تمہارا دوست جہانگیر بھی چڑھ پلانے کا عادی ہوگا۔" اول خان نے معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ کہا "میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ شراب نوشی کے عادی افراد تم جیسے کا ہے کے لیے انجام سے لیتے ہیں۔"

"نشے میں مست ہوجانے والے لوگ" زندگی سے اپنے تمام رابطے منقطع کرکے" اپنی ذات کے خول میں مست کر رہ جاتے ہیں اور عام زندگی میں بدترین ناکامیوں سے دوچار ہوتے ہیں۔ ہم لوگ شراب نوشی کا گناہ ضرور کرتے ہیں لیکن ہوش و حواس سے بیگانہ نہیں ہوتے اسی لیے کچھ کر دکھانے کے قابل رہ جاتے ہیں۔"

"تم شادی شدہ ہو؟" اول خان اچانک ہی مجھ سے وہ بے تکا سوال کر بیٹھا۔

"اور تم؟" میں نے سرگوشی میں جھنجلاتے ہوئے اس سے جوابی سوال کیا۔

"میری تین بیٹیاں اور ایک چھوٹا بیٹا ہے" اس نے فخریہ لہجے میں بتایا "بڑی بچی اس سال میٹرک کا امتحان دے گی۔ بیٹا نہم جماعت میں پڑھ رہا ہے۔ ان کی ماں ایک خانہ دار اور ان پڑھ عورت ہے۔"

اس نے کسی عذر بہانے یا وضاحت کے بغیر جس فخریہ انداز میں اپنی بیوی کے ان پڑھ ہونے کا اعتراف کیا" وہ میرے لیے حیرت ناک بلکہ ناقابل یقین تھا۔ میرا تجربہ تھا کہ اعلیٰ معاشی اور معاشرتی منصب پر فائز افراد اپنے خاندانی پس منظر کے پسماندہ پہلوؤں کا ذکر کرنے سے ہمیشہ گریز کرتے ہیں۔ بعض لوگ اس بار کو اتنی شدت سے قبول کرتے ہیں کہ اپنے ہم نشینوں میں سرخروئی حاصل کرنے کے لیے مہذب شہری اور تعلیم یافتہ خواتین سے دوسری یا تیسری شادی کر بیٹھتے ہیں تاکہ ایسی خواتین کے ساتھ معاشرے کے نام نہاد معزز حلقوں میں شامل ہو کر اپنے احساس کمتری پر قابو پا سکیں۔

لیکن اول خان باحیثیت لوگوں کے غول میں شامل ہونے کے باوجود حقائق سے گریز کرنے کا عادی نہیں تھا۔ اس نے بڑی سادگی کے ساتھ اپنی بیوی کے ان پڑھ ہونے کا اعتراف کر لیا تھا اور یہ اس کے کردار کی عظمت تھی۔

"تمہارے ماضی کے حوالے سے میں نے کہیں پڑھا یا سنا تھا کہ کراچی کی ایک لڑکی سے تمہارا کوئی سلسلہ چل رہا تھا" پھر وہ کہیں غائب ہوگئی۔ وہ آج کل کہاں ہوتی ہے؟" اول خان کے اس سوال نے مجھے ششدر کر دیا۔

کوٹ منڈو اور جانو ماچھی کی موت اور منظور ماموں کی حویلی کے المناک انتقامی سانحے کے بعد اول خان مجھ سے یوں سرسری انداز میں ملا تھا جیسے میرے حال کے بارے میں کچھ جانتا ہی نہ ہو۔ اس نے میرے ساتھ طویل رفاقت کے کسی بھی مرحلے پر مجھے یہ احساس نہیں ہونے دیا کہ وہ میرے بارے میں میری بتائی ہوئی باتوں سے زیادہ کچھ جانتا تھا۔

اس نے سکھر میں پہلی بار زریا کے بارے میں زبان کھولی تھی جب سلطان شاہ نے اس کا ذکر چھیڑا تھا اور میں یہ سن کر حیران رہ گیا تھا کہ وہ زریا کے بارے میں بہت سی ایسی باتیں بھی جانتا تھا جو میرے لیے حیرت ناک ثابت ہوئی تھیں اور اب وہ مجھ سے باتوں ہی باتوں کی گفتگو میں غزالہ کا نام لیے بغیر اس کا ذکر کر رہا تھا۔

"وہ میرے ساتھ ہی ہے۔" میں نے اسے آگاہ کیا "بدنصیبیاں آڑے نہ آگئی ہوتیں تو آج وہ میری بیوی ہوتی۔ مگر تمہیں اس کے بارے میں کہاں سے معلوم ہوا؟"

"ہم لوگ سر جھکا کر اپنے کام سے کام رکھتے ہیں اور غیر ضروری تفصیلات میں نہیں جاتے۔" اس نے سادگی اور عجز کے ساتھ کہا "ہم جب کسی کام میں ہاتھ ڈالتے ہیں تو اس کے بارے میں پوری معلومات جمع کرتے ہیں۔ تمہارے بارے میں بھی اسی اصول پر عمل کیا گیا تھا۔ یہ اور بات ہے کہ ہم اپنے حلیفوں حریفوں سے غیر متعلقہ موضوعات پر بات نہیں کرتے اگر تم سے میری دوستی نہ ہوگئی ہوتی تو میں تم سے اس لڑکی کا ذکر بھی نہ کرتا۔"

"اچھا ہوا کہ تم نے اس کا ذکر چھیڑ دیا۔" میں نے آہستگی سے کہا "وہ تعلیم یافتہ ضرور ہے۔ لیکن آج کل کی عام لڑکیوں کی طرح فیشن زدہ اور خود سر نہیں ہے۔ اسے تمہاری ان پڑھ بیوی سے مل کر خوشی ہوگی۔"

"اس کے منہ پر اسے ان پڑھ نہ کہہ دینا۔" وہ ہنستے ہوئے بولا "میرا مطلب تھا کہ اس نے کسی اسکول میں نہیں پڑھا لیکن وہ اردو اور قرآن شریف پڑھ سکتی ہے۔"

"تم بے فکر رہو میں سیدھے سادے لوگوں کو عزت دینا جانتا ہوں۔"

"کیا نام ہے اس لڑکی کا؟ اس کا باپ شاید فوج کا ریٹائرڈ کیپٹن افسر تھا۔" اول خان نے اپنی پرانی یادداشتوں کو کریدتے ہوئے سوال کیا۔

"غزالہ... کرنل نواز رضوی کی لڑکی تھی" پرانی باتوں کے بارے میں تمہاری یادداشت قابل رشک ہے۔" میں نے اس کی صلاحیت کا اعتراف کرتے ہوئے کہا "میری اور غزالہ کی زندگی میں سے عجیب دور گزرا ہے لیکن اب قسمت کو ہم پر کچھ رحم آگیا ہے۔ میرا خیال ہے کہ ہم جلد ہی شادی کرلیں گے پھر تمہاری بیوی سے ملنے آئیں گے۔"

اول خان کچھ کہنے ہی والا تھا کہ دروازے پر قدموں کی دھمک سن کر خاموش ہوگیا۔

آنے والے غلام رسول کے محافظ تھے۔ ان کے درمیان غلام رسول لنگڑاتا ہوا چل رہا تھا۔

محافظوں نے اول خان کی ہدایت پر غلام رسول کو اسی میں چھوڑا اور خود باہر چلے گئے۔

"سرکار کے ساتھ ہونے والے کھیل میں تمہارے

کون لوگ تھے؟" میں نے غلام رسول کو بیٹھنے کی اجازت دیے بغیر خشک لہجے میں سوال کیا۔

"صرف ملا سرکار سے میرا رابطہ تھا۔ باقی لوگوں پر میرا اپنا اثر و رسوخ تھا۔" وہ بھرائی ہوئی آواز میں بولا "ان کی تعداد کل پانچ ہے۔ وہ ضرورت پیش آنے پر میری ہدایات کے مطابق اپنا کردار ادا کرنے کے لئے تیار رکھے گئے تھے۔"

"ان کے نام بتاؤ!" میں نے اول خان کو نوٹ لینے کا اشارہ کرتے ہوئے کہا۔

غلام رسول اپنے نام اور درجے کے لحاظ سے قومی سیاست میں اہل مقام کا حامل تھا لیکن اس نے جو پانچ نام بتائے وہ بھی غیر معروف اور اجنبی نہیں تھے۔ قومی اہمیت کے معاملات پر وہ اکثر و بیشتر اپنے رائے زنی کرتے رہتے تھے۔

"انہیں معلوم تھا کہ تمہارے کسی غیر ملکی طاقت سے خفیہ روابط ہیں؟"

"میں یقین سے نہیں کہہ سکتا۔" تشدد کے آخری دور کے بعد وہ راہ راست پر آچکا تھا "یہ میرے لئے زندگی اور موت کا مسئلہ تھا اس لئے میں نے گروپ کے کسی ممبر کو اپنی وفاداریوں کے بارے میں نہیں بتایا تھا۔ لیکن میرا خیال ہے کہ وہ پورے کھیل کے بارے میں اپنی انفرادی رائے رکھتے ہیں۔"

"تم لوگوں کے درمیان اشتراک عمل کی کیا بنیاد تھی؟" میں نے پوچھا۔

"اس علاقے کی جغرافیائی تقسیم میں ہونے والی ناانصافیوں کے بارے میں ہم سب ہم خیال تھے لیکن قومی سطح پر ہم اپنی رائے کا اظہار نہیں کر سکتے تھے۔ خیالات کی اسی یکسانیت نے ہمیں ایک دوسرے کے قریب ہونے میں مدد دی۔ وہ لوگ ایسے لوگوں پر نگاہ رکھتے جو وقت پڑنے پر ہمارے کام آسکتے ہیں۔"

"کسی بھی سازش کو عملی جامہ پہنانے کے لئے طاقت کی ضرورت ہوتی ہے۔ کیا انہیں معلوم نہیں تھا کہ انہیں سندھ کے قانون شکن اور روپوش عناصر کی پشت پناہی حاصل ہے؟"

"ہاں۔" اس نے اعتراف کیا "وہ ملا سرکار کے اور میرے براہ راست رابطوں سے بے خبر تھے لیکن یہ ضرور جانتے تھے کہ بعض اراکان سے میرے قریبی مراسم ہیں۔ سندھ میں وڈیروں، جاگیرداروں اور دوسرے بڑے بزرگوں کا ایسے عناصر سے قریبی تعلق ہونا علاقے کی صدیوں پرانی روایات کا ایک حصہ ہے۔ اس لئے میں نے بھی ایسی قیاس آرائیوں کی تردید کرنے کی کوشش نہیں کی کیونکہ اس طرح ملا سرکار کے ساتھ میرے مراسم پر پردہ پڑا رہتا تھا۔"

"ان قیاس آرائیوں کی وجوہ کیا تھیں؟" میں اس کے کردار سے متعلق واقفیت حاصل کرنے پر تلا ہوا تھا۔

"میں ملا سرکار میرے ذریعے مالدار اسامیوں کے بارے میں معلومات حاصل کر کے انہیں اغوا کراتا تھا۔ ویسے میں بھی اپنے مخالفین کے بارے میں اس کی مدد لیتا تھا۔ ان پانچوں میں سے دو کے دشمنوں کو بھی میں نے ملا سرکار کے ذریعے اغوا کرایا تھا۔ ان دونوں کی زندہ سلامت واپسی کے لئے اتنا بھاری تاوان طلب کیا گیا تھا کہ اب وہ ساری عمر اپنی پرانی مالی حیثیت بحال نہیں کر سکیں گے۔ ان واقعات پر میرے دوستوں نے دبے الفاظ میں میرا شکریہ بھی ادا کیا تھا۔ انہیں اندازہ ہو گیا تھا کہ میری مخاصمت مول لینے والوں کو جلد یا بدیر اغوا اور تاوان کے واقعات سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔"

"ان پانچوں نے کسی مناسب وقت کے لئے کیا تیاریاں کی ہوئی تھیں؟"

"عملی طور پر کچھ نہیں کیا گیا تھا لیکن ہم سب نے مالی امداد اور سفارشوں کے ذریعے اپنے معاشرتی حلقوں کو بہت زیادہ وسیع کرنا شروع کر دیا تھا۔ ہمارے احسانات کے بوجھ تلے دبے ہوئے کئی لوگ ضرورت پیش آنے پر ہمارے حامی اور مددگار ثابت ہوتے۔ ان کے ذریعے ہمیں شہری علاقوں پر اپنا کنٹرول قائم کرنا تھا۔"

"تمہاری رسائی بڑے بڑے علاقوں تک ہے۔ علاقے کے باقی حصوں کے بارے میں کیا حکمت عملی طے کی گئی تھی؟"

"اس بارے میں میری معلومات ناقص یا ناکافی ہیں۔ اس پوری اسکیم کا ماسٹر مائنڈ ملا سرکار ہے۔ میں اس کی طرف سے وقتاً فوقتاً ملنے والی ہدایات کے مطابق اپنا کام آگے بڑھاتا رہتا ہوں۔ ویسے میرا اندازہ ہے کہ ملا سرکار قانون کے جن باغیوں کی پشت



بنائی کرتا ہے وہ انہی سے اپنی فوج کا کام لینا چاہتا ہے۔ وہ لوگ جس دن بھی ہتھیار سنبھال کر قصبوں اور دیہاتوں پر یلغار کریں گے تو کوئی ان کے مقابلے پر نہیں ٹھہر سکے گا۔"

"ان مقاصد کے لئے تمہارے پانچوں ساتھیوں کی مالی ضروریات کون پوری کرتا ہے؟"

"ان کا واسطہ صرف مجھ سے ہے۔" ان کی ساری ضروریات میں پوری کرتا ہوں۔ فنڈز کے بارے میں میری تمام ضروریات ملا سرکار بے چون و چرا پوری کرتا ہے۔"

"اسے کیا فرق پڑتا ہے۔" میں نے جھنجھلاتے ہوئے لہجے میں کہا۔ "اسے شکاریوں کے کوائف تو تم ہی فراہم کرتے ہو۔ یرغمالیوں کے تاوان سے وصول ہونے والی تمام رقم وہ تمہیں دے دیتا ہے یا باقی اس کا نفع ہوتا ہے۔"

"عام لوگوں نے کبھی یہ سوچنے کی ضرورت محسوس نہیں کی کہ ان کی ضروریات پوری کرنے کے لئے تمہارے پاس بے حساب دولت کہاں سے آتی ہے؟" ارل خان نے پوچھا۔

"ہم سرکاری اداروں اور افسروں کی طرح کھلی پھبتیاں لگا کر سرعام امداد تقسیم نہیں کرتے۔ کام کے لوگوں کو خاموشی سے نقد رقم سونپ دیتے ہیں۔ اس طرح ہم سے مدد لینے والوں کی عزت نفس مجروح نہیں ہوتی اور لوگ ہمارے کاموں کی وسعت سے بھی بے خبر رہتے ہیں۔ ایسے حالات میں کسی کو ہمارے وسائل کے بارے میں دماغ سوزی کرنے کی ضرورت نہیں رہتی۔ لوگوں میں عام تاثر ہے کہ ان کی مدد کے لئے ہم ملک بھر کے مخیر افراد سے عطیات لیتے ہیں اور اسے پوری ایمان داری کے ساتھ متاثرین تک پہنچا دیتے ہیں۔ اس طرح روز بروز ہمارے حامیوں کی تعداد تیزی سے بڑھ رہی ہے۔"

"تمہارے بتائے ہوئے شکاریوں کے تاوان کی رقم میں سے تمہیں کتنا حصہ ملتا ہے؟"

"تاوان کی ہر رقم میں ہمارا حصہ نہیں ہوتا۔" اس نے زور دے کر کہا "یہ کارروائیاں" ملا سرکار اپنی ضروریات پوری کرنے کے لئے کرتا ہے۔ ہاں یہ ضرور ہوتا ہے کہ میں جوں ہی اس سے رقم کا کوئی مطالبہ کرتا ہوں "اسی دن کوئی مال دار فوری اٹھا لیا جاتا ہے۔ ایسے شکاریوں سے حاصل ہونے والی رقم کا ایک بڑا حصہ میرے ذریعے سماجی اور فلاحی کاموں میں استعمال ہو جاتا ہے۔ ہم لوگ دور دراز کے نادار مگر ذہین طالب علموں کو بھاری وظیفے تک باقاعدگی سے ادا کرتے ہیں تاکہ علم کے زیور سے آراستہ ہونے کے بعد وہ جہاں بھی جائیں ہمارے تابع رہیں۔"

"تمہارے ذریعے خرچ ہونے والی رقوم کا ماہانہ یا سالانہ تخمینہ کیا ہے؟"

"ہم نے کبھی حساب نہیں رکھا۔ لیکن میرا اندازہ ہے کہ پچھلے تین سالوں سے یہ رقم تقریباً دو کروڑ روپے سالانہ سے متجاوز ہو چکی ہے۔ آج کل یہ بجٹ غیر معمولی طور پر بڑھا ہوا ہے۔"

"فلاحی کاموں کے علاوہ" اس رقم میں تمہارا اور تمہارے ساتھیوں کا حصہ بھی ہوتا ہو گا؟"

"اس حد تک کہ ہم اپنے روزمرہ کے اخراجات بھی اسی رقم میں سے نکالتے ہیں۔ ملا سرکار مجھے دھمکی دے چکا ہے کہ جس دن رقم میں خورد برد کی خبریں اس تک پہنچیں وہ ہمیں ہمارے گروہ سمیت ذبح کرا دے گا۔ ہماری نجی ضروریات کے لئے وہ الگ سے رقم فراہم کرتا رہتا ہے۔"

"اور اس نے کسی برے وقت کے لئے تمہیں ہتھیار بھی دے رکھے ہوئے ہیں؟"

اس کے حلق سے بے اختیار ایک کراہ آزاد ہو گئی وہ اپنے قدموں پر بے چینی سے پہلو بدلتے ہوئے بولا "میری حالت بہت خراب اور خستہ ہے۔ اگر تم اجازت دو تو میں کرسی پر بیٹھ جاؤں؟"

"بیٹھو!" میں نے بے اعتنائی سے کہا "اور ہتھیاروں والے سوال کا جواب دو۔"

وہ کراہتا ہوا بدقت تمام ایک کرسی پر بیٹھ گیا اور بولا "ہمارے پاس ہتھیاروں کی قسم نہیں کھاتا لیکن اس سے زیادہ ہمارے پاس کچھ نہیں ہے۔ ہمیں تھوڑے بہت ہتھیار بھی اپنی حفاظت کے لئے دیئے گئے ہیں کیونکہ آج کل ہر طرف ساحت میں تشدد کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے۔"

"یہ ہتھیار کن لوگوں کی تحویل میں ہیں؟" ارل خان نے سوال کیا۔

"وہ ہم نے اپنی اپنی پسند کے لوگوں میں بانٹ رکھے ہیں۔ ضرورت پڑنے پر وہ لوگ ہتھیار سنبھال کر ہمارے گروہ کے حفاظتی حصار قائم کر لیں گے۔ لیکن مجھے افسوس ہے۔ مجھ سے یہ سب کچھ اگلوا لینے کے بعد تم مجھ سے کیا سلوک کرنے کا ارادہ رکھتے ہو؟ میں نے اس وقت کے لئے اپنی آنکھوں میں سنہرے خواب بسائے ہوئے تھے لیکن تمہاری تحویل میں آنے کے بعد مجھے ایسا محسوس ہو رہا ہے جیسے میرے سارے خواب ریزہ ریزہ ہو کر بکھرنے والے ہوں۔ اپنی ساری عمر کی محنت اور ریاضت کی یہ تباہی مجھ سے برداشت نہ ہو سکے گی۔"

"تم کن سنہرے خوابوں کا ذکر کر رہے ہو؟" میں نے نرم انداز میں قدرے نرمی اختیار کرتے ہوئے پوچھا۔ "ابھی تم نے جو کچھ بتایا ہے" مجھے تو اس میں تمہاری تباہی کے آثار نظر نہیں آیا۔"

مجھے محسوس ہوا کہ وہ ورم آلود' نیلے پیلے ہونٹوں میں مسکرا کر آنکھوں سے میری طرف دیکھ رہا ہے۔

"بولو بولو!" ارل خان نے اکسایا "جب تم نے اپنے جرائم کا اعتراف کر لیا ہے تو ان امیدوں کا ذکر بھی کر ڈالو جن کے سہارے تم نے یہ ساری رسوائیاں مول لی تھیں۔"

"ملا سرکار نے ہمیں" بلکہ مجھے پورا یقین دلایا تھا

ناکامیاں مکمل ہو چکی ہیں۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا۔ "ان لوگوں کا فلسفہ ہے کہ قومیں مذہب کی بنیاد پر نہیں، واضح جغرافیائی تقسیم کی بنیاد پر وجود میں آتی ہیں۔ ایران اور انڈونیشیا کو ملا کر ایک ملک نہیں بنایا جا سکتا، اسی طرح برصغیر ایک جغرافیائی وحدت ہے جسے دو قوموں کے درمیان نہیں بانٹا جا سکتا۔ مگر مسلمانوں کی جذباتی دیوانگی اور ان کے لیڈروں کی چالاکی سے دنیا کی تاریخ میں پہلی بار دو مذہب دو قوموں کا نظریہ برصغیر میں تسلیم کیا گیا اور اس سرزمین پر راتوں رات خون میں ڈوبی ہوئی سرحدی لکیریں کھینچ دی گئیں۔ پاکستان کے مشرقی اور مغربی بازو کو ان لوگوں نے شروع سے اپنی تنقید کا نشانہ بنائے رکھا اور مشرقی پاکستان ہی سے اس منصوبے کا آغاز کیا جس کے نتیجے میں وہاں بنگلہ دیش بن گیا۔ بنگلہ دیش کے قیام کی تاریخ ان کی نظریاتی فتح کی داستان کہلاتی ہے۔ ایک بازو کو کاٹ دینے کے بعد یہ لوگ اب رہے سہے پاکستان کی گھات میں ہیں۔ ملا سرکار اپنے کارندوں کے ساتھ برسا برس سے سندھ کے محروم اور پسماندہ علاقوں اور باشندوں میں کام کر رہا ہے اور کسی دن اس صوبے میں بغاوت کی آگ بھڑکا کر یہاں مکمل آزادی کا اعلان کرا دے گا۔ اس آزاد سندھ میں مجھے اور میرے جیسوں کو اہم منصب ملنے والے تھے۔"

"کیا تم نے جو کچھ بتایا وہ تمہارے اپنے خیالات ہیں؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"آج سے پہلے میں بھی ملا سرکار کا ہم نوا تھا اور اس کی بات سے پوری طرح متفق تھا۔ اس کی باتیں منطقی اور دل کو لگنے والی ہوتی ہیں۔ ہم خود بھی انہی خطوط پر سوچتے رہتے تھے۔ نادان نوجوان لوگوں کے دام میں آگئے۔ میں نے محسوس کیا ہے کہ سندھ شاید بنگلہ دیش والی کہانی کبھی نہیں دہرائی جا سکے گی۔ ملا سرکار ایک طرف پاکستان کو کمزور کرنا چاہتا ہے اور دوسری طرف اکھنڈ بھارت کی راہ ہموار کر رہا ہے۔ اگر وہ کبھی کامیاب ہو بھی گیا تو ہم سندھیوں کو کبھی بھی ابھرنے کا موقع نہیں دے گا۔ اس نے ہمیں دھوکا دیا ہے۔ میرے ساتھ جو غداری کی ہے اس نے میری آنکھیں کھول دی ہیں۔ وہ اپنے مقاصد حاصل کرنے کے لئے مجھے قربانی کا بکرا بنا رہا ہے۔ جس دن اسے کامیابی کی سو فی صد امید ہوگی وہ سندھ کے ہنگاموں میں مجھے اور میرے ساتھیوں کو مروا دے گا۔" یہ کہہ کر وہ خاموش ہو گیا۔

"تمہیں یہ خیال کیوں ہوا کہ وہ اپنے مقصد کے لئے تمہیں قربان کرنا چاہتا ہے؟"

"وہ میری وفاداری پر زور دیتا رہتا تھا۔ اس کا کہنا تھا کہ کوئی پکڑا جائے تو ہمارا فرض ہے اپنی جان پر کھیل کر موت کو گلے سے لگا لے لیکن اپنے ساتھیوں کے بارے میں زبان نہ کھولے اور خود اس کا عمل یہ رہا ہے۔ اگر وہ تمہیں میرے خلاف گیسوں کے استعمال کا مشورہ نہ دیتا تو شاید میں ابھی بھی اپنی زبان نہ کھولتا۔ جس شخص کے قول اور فعل میں اتنا تضاد ہو اس پر بھروسا کرنا اپنی موت کو دعوت دینے کے مترادف ہوتا ہے۔"

"غنیمت ہے کہ اب تمہاری آنکھیں کھل گئیں۔ لیکن تمہیں دیر ہو چکی ہے۔ یہ پشیمانی تمہارے جرائم کی سنگینی کو کم نہیں کر سکتی۔ تم ملا سرکار کے شریک کار تھے اور تم سے اسی کے مطابق سلوک کیا جائے گا۔"

"میں بھٹکا ہوا تھا" فرط ندامت سے اس کی آواز رندھنے لگی۔ "اس وقت اسے اپنی سازش نبھانے کے لئے اس سرزمین پر اپنے کارندوں اور ہمدردوں کی ضرورت ہے اس لئے وہ مجھے اور مجھ جیسے دوسرے بے وقوفوں کو ساتھ لے کر چل رہا ہے۔ وہ جانتا ہے کہ ہم ملک کے وفادار رہیں یا نہ ہوں، اپنی دھرتی سے ضرور وفادار ہیں۔ ہم کسی قیمت پر بھی اپنی شناخت مٹنے نہیں دیں گے جب کہ وہ مجھے ایک دو بار اکھنڈ بھارت کی خوبیوں پر لیکچر بھی دے چکا ہے۔ بغاوت کامیاب ہوتے ہی وہ ایسے کسی شخص کو زندہ نہیں چھوڑے گا جس کی جڑیں یہاں کے لوگوں میں ہوں۔ میری مقبولیت اس کے لئے ہر وقت خطرہ بنی رہے گی۔ اس کا ساتھ دے کر میں تو خودکشی کے راستے پر بڑھ رہا تھا۔"

حالات کی چکی میں پسنے کے بعد اس نے وہ مدافعانہ قلابازی کھائی تھی یا وہ اس کی حقیقی سوچ تھی، میرے نزدیک ان دونوں صورتوں میں کوئی نمایاں فرق نہیں تھا۔

اس کے خلاف فرد جرم خاصی طویل اور سنگین تھی مگر اپنے ذہن میں بھرے ہوئے زہر کی بنا پر وہ اس وقت بھی ملا سرکار کی سازش کی کامیابی کے امکانات کا ذکر کر رہا تھا۔ اس لئے میں نے ضروری سمجھا کہ ایسے خیالات اس کے ذہن سے کھرچ کر بالکل دور کر دوں تاکہ وہ کھلے ذہن کے ساتھ ہم سے تعاون کر سکے۔

"تم بار بار ملا سرکار کے منصوبے کی کامیابی کا ذکر کرتے ہوئے یہ بھول رہے ہو کہ اس وقت بھی وہ ہماری کڑی قید میں ہے۔ ہم لوگ پولیس والوں کی طرح روایتی انداز میں کام کرنے کے عادی نہیں ہیں بلکہ تم نے دیکھ ہی لیا ہے کہ ہم نے تمہاری حمایت کرنے والے ڈی آئی جی کا کیا حشر کیا تھا۔ ملا سرکار کا انجام اب پھانسی گھاٹ کی سولی پر ہوگا اور اسی کے ساتھ اس علاقے میں بغاوت پھیلانے کا منصوبہ خاک میں مل جائے گا۔"

"خدا کرے تمہاری سوچ درست ہو۔" اس نے مدافعانہ لہجے میں کہا۔ اس کی آواز میں کوئی ایسی بات ضرور تھی جو میرے دل میں چبھ گئی اور میں اسے مزید کریدنے پر تل گیا۔

"تو کیا تمہاری دانست میں اس منصوبے کے اب بھی پنپنے کے امکانات باقی ہیں؟"

"ایسے منصوبے کسی ایک فرد کو سامنے رکھ کر نہیں بنائے جاتے۔ تم ملا سرکار کو پھانسی چڑھا دو گے، مجھے رسوا کر کے سزایاب کرا دو گے لیکن اس منصوبے کی جڑیں پھر بھی ختم نہیں ہو سکیں

گی۔"

اس کا جواب مبہم لیکن بہت معنی خیز تھا جس پر میرے بدن میں کروڑوں چیونٹیاں سی رینگتی ہوئی محسوس ہونے لگیں۔ اول خان بھی اس کے الفاظ پر متحیر نظر آنے لگا تھا۔

"اس علاقے میں ملا سرکار نے اپنی ساکھ بنائی ہوئی تھی۔ ڈاکوؤں اور روپوش مجرموں پر اس کا کافی اثر و رسوخ تھا۔ اس کا کوئی جانشین بنا تو اسے اپنے قدم جمانے میں برسوں نہیں تو مہینے ضرور لگ جائیں گے اور اس سے پہلے ہی ہم اس کی گردن میں طوق ڈال دیں گے۔"

"اگر میری زندگی رہی تو میں اس دن کا انتظار کروں گا۔" اس نے عجیب سے لہجے میں کہا۔

"تمہیں کچھ معلوم ہے تو کھل کر بات کرو" میں نے اضطراری لہجے میں کہا۔

اس کے دہانے سے پہلی بار ایسی آوازیں برآمد ہوئیں جیسے اس نے ہنسنے کی کوشش کی ہو، پھر وہ بولا "میں تمہارا مجرم ہوں اور ملا سرکار رضوی۔ مجھ سے زیادہ معلومات تمہیں ہونی چاہئیں۔"

میں نے اندازہ لگایا کہ اسے کوئی خاص بات ضرور معلوم تھی جو اس وقت تک ہمارے علم میں نہیں آسکی تھی۔

"پھر بھی تمہیں ہم سے کھل کر تعاون کرنا چاہئے۔" اول خان نے نرمی سے کہا۔

"میرے بدن کا رواں رواں تمہارے تعاون کا گواہ ہے" قاری جو حق ہوئی بے چینی کا احساس کرتے ہی اس کے لب و لہجے میں اجتناب آنے لگا۔ "تمہارے نزدیک میں اپنے اقبالی جرائم کی بنا پر واجب القتل ہو چکا ہوں، پھر میں کیوں اور کس امید پر بات آگے بڑھاؤں؟"

"تمہارے انکشافات سے ہمیں کوئی مدد ملی تو ہم تمہارے معاملے میں نرمی سے کام لیں گے۔"

"سزائے موت کی جگہ عمر قید دلوا دو گے یا عمر قید کی جگہ دس برس کی سزا ہو جائے گی لیکن میرے لئے ان میں کوئی فرق نہیں ہے۔ سزا کیسی بھی ہو، وہ میری مکمل تباہی پر منتج ہوگی۔"

"پھر تم کس رعایت کی امید کر رہے ہو؟" اول خان نے ہی سوال کیا۔

"باعزت آزادی اور سارے الزامات کی واپسی!" وہ بولا۔ "میں دیکھ چکا ہوں کہ تم لوگ لامحدود اختیارات کے مالک ہو، جو چاہو کر سکتے ہو۔ ابھی تک میرا کوئی بیان قلمبند نہیں کیا گیا۔ تم دونوں گزرے ہوئے واقعات کو بھول جانے پر آمادہ ہو جاؤ تو سب کچھ ہو سکتا ہے۔"

"اتنی بڑی بات تم کس بل بوتے پر کہہ رہے ہو؟" اول خان اس کے مطالبے پر حیران رہ گیا۔ "آخر تمہیں ایسا کون سا راز معلوم ہے جس کے سہارے تم کھلی معافی مل جانے کی امید کر رہے ہو؟"

"اس وقت تک کی باتوں سے میں نے اندازہ لگایا تمہاری معلومات میری ذات کے علاوہ ملا سرکار تک محدود اگر یہ درست ہے تو پھر تم آنے والے طوفان کا اندازہ لگا سکتے۔"

"تم معافی حاصل کرنے کے لئے اب سوانگ رچا رہے ہو۔" میں نے غصے کے ساتھ کہا "ہم تمہیں ڈھیل نہیں دے سکتے۔ واپس جا کر تم پھر اپنی سازشوں کا جال پھیلانا شروع کر دو گے۔ اپنی مطلب کے حصول کے لئے اب تم نے یہ نیا افسانہ تراش لیا ہے۔"

"میں نے موت کو بہت قریب سے دیکھ لیا ہے۔ اگر مجھے چھوڑ دیا تو میں تم سے حلفیہ وعدہ کرتا ہوں کہ زندگی بھر میں حصہ نہیں لوں گا۔ اس عہد سے انحراف کروں تو ہار دینا۔ میں اب بیوی بچوں اور اپنے خاندان کی عزت کے ساتھ زندہ رہنا چاہتا ہوں۔ ابھی میں تمہاری قید میں ہوں۔ سودا ہو جانے کے بعد بھی مجھے رہا کرنا یا نہ کرنا تمہاری مرضی اور صوابدید پر منحصر ہوگا لیکن تم لوگ بے ایمان اور راشی نہیں ہو۔ یہی گواہی دیتا ہے کہ تم اپنے وعدے سے نہیں پھرو گے۔ ای نے یہ بات شروع کی ہے۔ تمہارا دل میری کہانی کی اہمیت کو لے تو مجھے چھوڑ دینا۔ اگر تم نے میری فراہم کی ہوئی معلومات فائدہ نہیں اٹھایا تو میں اپنی رہائی پر اصرار نہیں کروں گا اور کو اپنا مقدر سمجھ کر تسلیم کر لوں گا۔ یہ میرا عہد ہے اور تمہاری زبان چاہتا ہوں۔"

اس کی پیشکش بہت واضح اور دو ٹوک تھی۔ وہ ہر اختیار ہمیں سونپ رہا تھا، پھر یہ بھی عہد کر رہا تھا کہ تعاون کے بدلے میں ہم نے اسے معاف کر دیا تو وہ زندگی کے لئے سیاست سے تائب ہو کر گوشہ نشینی کی زندگی اختیار کر اور اپنی پرانی روش کو بھول جائے گا۔

اس کی باتوں نے مجھے سوچ میں ڈال دیا۔ لمحہ بھر کے لئے میرے جی میں آئی کہ اس کو قریب اس کی شرائط کو تسلیم کر لوں تاکہ وہ بلاخوف اپنی کہانی دے، اس کے بعد اسے چھوڑنا یا نیست و نابود کرنا دوسرا ہوگا۔ لیکن اول خان نے شاید میری آنکھوں سے بھانپ لئے اور ایک دم کرسی چھوڑ کر کھڑا ہو گیا۔

"تم باہر جاؤ" اس نے غلام رسول سے کہا "ہم تمہیں دوبارہ بلوا لیتے ہیں۔"

"یہ یاد رکھنا کہ میں اس دھرتی کا غدار نہیں ہوں" گڑگڑاتے ہوئے فریادی لہجے میں کہا "میں جو کچھ دانست میں اس دھرتی کی بھلائی اور خلافت پر رہا تھا۔ میری عقل پر یہ پردہ تو ابھی ہٹا ہے کہ سراب کے پیچھے بھاگ رہا ہوں، اس کے پیچھے

ایک ضعیف آدمی ٹھکنے کی گھات لگائے بیٹھا ہے۔ ہم سب کچھ برداشت کر سکتے ہیں لیکن ہندوؤں کی غلامی ہمارا خون کبھی گوارا نہیں کرے گا۔"

اول خان کی آواز پر محافظ اندر آ گئے اور غلام رسول نے بستر سے اٹھنے کی کوشش کی لیکن اس کی زخمی ٹانگوں نے اس کے جسم کا بوجھ سنبھالنے سے انکار کر دیا اور وہ لڑکھڑا کر دوبارہ نیچے گر گیا۔

"اسے سہارا دے کر لے جاؤ اور فرسٹ ایڈ دو۔" اول خان نے زمین محافظوں کو ہدایت دی۔ "تھوڑی دیر کے بعد اس کی دوبارہ طلبی ہو گی۔"

دو محافظوں نے غلام رسول کی بغلوں میں ہاتھ دے کر اسے اٹھایا اور گھسیٹتے ہوئے باہر لے گئے۔

"یہ فرضی ہے۔ اس سے جھوٹا وعدہ کرو۔ بعد میں اسے جیل کی ہوا کھلا دیں گے۔" دروازہ بند ہوتے ہی میں نے اول خان کے سامنے پہلے اسے اپنی رائے سے آگاہ کر دیا۔

"نہیں!" اس کے سخت لہجے پر میں حیران رہ گیا۔ "وہ جن شرائط پر معافی کا طلبگار ہے وہ قابل غور ہیں۔ اس مرحلے پر میں اس سے ایسا بے رحمانہ جھوٹ نہیں بول سکتا۔"

"تم اسے یہ بھی بتا دو کہ ملا سرکار ہماری قید میں تشدد سے ایک جان لیوا دورے کا شکار ہو کر مر گیا تھا۔" میں نے طنز کیا۔

"جھوٹ اور عہد شکنی میں بہت فرق ہے اور وہ جھوٹ بھی مصلحت آمیز تھا۔ تم اسے ملا سرکار کے پکڑے جانے کا راز دانہ بتاؤ، ہماری گفتگو اس مرحلے تک نہیں پہنچی۔" اس کی آواز نرم تھی۔

"تمہیں اس سے یکایک ہمدردی کیوں ہو گئی ہے؟" مجھے اول خان پر غصہ آ رہا تھا۔

"اس کی باتیں دل گداز تھیں۔ تم نے سنا نہیں کہ موت کو قریب سے دیکھ لینے کے بعد وہ اب اپنے بال بچوں اور خاندان کی عزت کے لئے زندہ رہنا چاہتا ہے؟ اسے یقیناً کوئی اہم بات معلوم ہے۔ اس نے ہمیں بہلانا چاہا تو میں ذرا بھی رو رعایت نہیں کروں گا۔ اس کی کہانی میں جان ہوئی تو میں اپنا وعدہ پورا کروں گا۔"

"کیا بات ہے کہ میں اس وقت خود کو ایک مضحکہ خیز صورت حال سے دوچار محسوس کر رہا ہوں۔ تمہارا موجودہ روپ اس اول خان سے بالکل مختلف ہے" میں نے اپنا سر جھٹک کر کہا۔

"ہر ایک شخص اگر اپنی غلطیوں کی کوئی قیمت ادا کر کے تائب ہونا چاہتا ہے تو ہمیں اس کی مدد کرنی چاہئے۔" اس نے مجھے سمجھاتے ہوئے کہا۔ "میری آنکھیں بہت دور تک دیکھ رہی ہیں۔ اگر غلام رسول کو سزا سنائی گئی تو اس کی اولادوں کا راستے

راستوں میں سے کوئی بھی ہمارے خلاف اٹھ سکتا ہے۔ غلام رسول کو ملا سرکار نے چال بازی سے گمراہ کیا تھا لیکن جب اندر کا کوئی آدمی انتقاماً اور رضاکارانہ طور پر مخبری پر تل جائے تو وہ بہت خطرناک ہوتا ہے۔ اسے معافی دے کر ہم آنے والے دنوں کے بہت سے دشمنوں کا سدباب کر لیں گے۔ اس کا مقدمہ کھلی عدالت میں نہیں چل سکتا اس لئے اس کی سزایابی بھی غلط فہمیوں اور کدورتوں کو جنم دے گی۔ اس سے فیضیاب ہونے والے ہر بات کو شک و شبہ کی نگاہ سے دیکھیں گے۔"

"کیا تمہیں اس کو معاف کر دینے کا اختیار حاصل ہے؟" میں نے اس کی بات کاٹ کر الجھتے ہوئے لہجے میں پوچھا۔

"قومی مفاد کے سلسلے میں ہر فیصلہ کرنے کی آزادی اور اختیار رکھتا ہوں۔" اس نے تحمل کے ساتھ جواب دیا۔ "دشمن کے عزائم کے بارے میں معلومات خریدنا ایک باقاعدہ فن ہے جس کے لئے خطیر رقوم کی ادائیگی کے ساتھ بعض ناپسندیدہ رعایتیں بھی دینی پڑتی ہیں اور یہ معاملہ اسی ضمن میں آتا ہوا نظر آ رہا ہے۔"

"تم بہتر سمجھ سکتے ہو۔ میں اس موذی کو کوئی رعایت دینے کے حق میں نہیں ہوں۔"

"رعایت دینے کی بات تو بعد میں آئے گی پہلے ہمیں یہ دیکھنا ہو گا کہ وہ کیا کہانی سناتا ہے۔ اگر اس کی فراہم کی ہوئی معلومات میں ملک و قوم کا کوئی بڑا مفاد پوشیدہ ہوا تب ہی میں اس کی شرائط تسلیم کروں گا ورنہ اسے اپنے اعمال کی سزا بھگتنی ہو گی۔ میں بار بار اسے ڈھیل نہیں دوں گا یہ بات میں تم سے بار بار دہرا رہا ہوں۔"

جواب میں میں نے خاموشی اختیار کر لی۔ اول خان نے میری خاموشی کو نیم رضامندی سمجھتے ہوئے اپنے کسی اردلی کو قیدی کی طلبی کا حکم سنایا اور وہ الٹے پیروں واپس چلا گیا۔

چند ہی ثانیوں کے بعد غلام رسول کا ایک محافظ بوکھلائے ہوئے انداز میں وہاں آ موجود ہوا۔ اس نے بتایا کہ قید خانے میں پہنچتے ہی قیدی کو خون کی بڑی سی قے ہوئی تھی جس کے بعد اس کی دیکھ بھال کی جا رہی ہے اس لئے اسے فوری طور پر یہاں لانا ممکن نہیں۔ اول خان نے اسے واپس لوٹا دیا۔

"اب اگر وہ اپنی کہانی سنانے سے پہلے مر جائے تو کیا رہے گا؟" میں نے اول خان کو چھیڑا۔

"ہم اپنی تدبیر کر سکتے ہیں لیکن قدرت کے کاموں میں دخل انداز نہیں ہو سکتے۔ آؤ وہیں چل کر اسے دیکھتے ہیں۔"

غلام رسول پھولوں والے ایک اسٹریچر پر پڑا ہوا گہرے گہرے سانس لے رہا تھا۔ اول خان کو دیکھتے ہی فرش صاف کرنے والے کے ہاتھ تیزی سے چلنے لگے۔ غلام رسول کو فرسٹ ایڈ دینے والا اول خان کی طرف آ گیا۔

"میں اس کے زخموں کی مرہم پٹی تو کر رہا ہوں مگر میرا خیال ہے

کہ اس کے پھیپھڑوں پر اندرونی زخم آئے ہیں۔ اجازت ہو تو ڈاکٹر کو بلا کر اس کی رائے لے لی جائے؟" اس نے سرگوشیانہ لہجے میں کہا۔
اول خان نے سر کی جنبش سے اس کی تجویز پر صاد کر دیا اور وہ وہاں سے چلا گیا۔
اسی لمحے غلام رسول نے آنکھیں کھول کر ہم دونوں کو دیکھا اور بھرائی ہوئی، کمزور آواز میں بولا "اچھا ہوا کہ تم آگئے۔ میری حالت اچھی نہیں ہے اور میں نے اپنا فیصلہ بدل دیا ہے۔"
"کس فیصلے کا ذکر کر رہے ہو؟" اول خان کا لہجہ شاید غیر ارادی طور پر ہمدردانہ ہو گیا۔ مجھے حیرت تھی کہ وہ ایک سفاکانہ پیشے سے وابستہ ہونے کے باوجود اس قدر نرم دل تھا کہ غلام رسول پر مہربان ہوا جا رہا تھا۔
"پتا نہیں میرے کتنے سانس باقی ہیں۔ میں وہ راز اپنے ساتھ نہیں لے جانا چاہتا۔ تم میرے ساتھ جو سلوک چاہو کر سکتے ہو مگر میں اپنا فرض ادا کرنا چاہتا ہوں..... آج تاریخ کیا ہے؟"
"سترہ ستمبر" اول خان نے اس کے ہذیان کو غیر ضروری اہمیت دیتے ہوئے کہا۔
"صرف چار دن رہ گئے ہیں" وہ ہذیانی انداز میں بڑبڑایا۔ "مقبل پر چوٹ دے گی اور وہ اندر گھس کر ہر طرف بربادی اور تباہی پھیلا دیں گے۔ انہیں نہ روکا گیا تو ہر طرف خون کے دریا بہنے لگیں گے۔"
وہ ہذیان نہیں ہو سکتا تھا، وہ عقل و شعور کی باتیں تھیں۔ اس لئے ہم دونوں ہی اس کے قریب ہو گئے۔
"فکر نہ کرو، ڈاکٹر آ رہا ہے۔ تمہاری حالت بہت جلد سنبھل جائے گی۔" اول خان نے ہمدردانہ لہجے میں کہا "ہمیں پوری بات بتاؤ تاکہ ہم ان کی مؤثر سرکوبی کا بندوبست کر سکیں۔"
"میں نے ملا سرکار اور کمانڈر کی گفتگو لفظ بہ لفظ سنی ہے۔" غلام رسول کہہ رہا تھا "ملا سرکار کو باہر سے اسلحہ ملنے میں دیر ہو رہی ہے۔ زیر جنگل میں روپوش باغیوں کے صبر کا پیمانہ لبریز ہو رہا ہے اس لئے ملا سرکار نے کمانڈر کو اکیس ستمبر کو حملے کی تاریخ دے دی ہے۔ یہ وہی تاریخ کی بات ہے۔ کمانڈر کے سادہ پوش سپاہی ہتھیاروں کے ٹرکوں سمیت گدو را کے اونچے نیچے ٹیلوں کے درمیان جمع ہو رہے ہوں گے۔ ہتھیار نہ ملنے کی وجہ سے اب بازی ملا سرکار کے ہاتھ میں نہیں رہی ہے۔ اس کا کام صرف اتنا ہے کہ اکیس ستمبر کو سارے باغیوں کو سمیٹ کر نیا چھوڑ پہنچ جائے جہاں کمانڈر کی پارٹی ہتھیاروں اور گولہ بارود سے لدے ہوئے ٹرک ان کے حوالے کر دے گی اور وہ لوگ ہر طرف پھیلنا شروع ہو جائیں گے۔"
"تم کس کمانڈر کی بات کر رہے ہو؟" میں نے اضطراری طور پر سوال کیا۔
"مجھے بس اس کا یہی نام معلوم ہے۔ ملا سرکار اسے کمانڈر کہہ کر مخاطب کر رہا تھا۔"
"ان دونوں کی ملاقات کہاں ہوئی تھی؟" غلام رسول [?] نے اول خان کو بوکھلا کر رکھ دیا تھا۔
"کہیں نہیں..... میں نے ان دونوں کی باتیں اپنے [?] تھیں۔" اس نے کروٹ بدل کر کہا۔
"تم نے کس ایرفیس پر ان کی باتیں سن لیں؟" اول [?] ہولناک اور سنسنی خیز انکشافات مجھ پر بھی اثر انداز ہو رہے [?]
"ملا سرکار نے رابطے کے لئے مجھے ایک ٹرانسمیٹر دیا تھا۔ کچھ روز پہلے اس کے سیل بدلتے ہوئے میری نظر اندر چھپے ایک بٹن پر پڑی اور میں نے اسے اس کی جگہ سے دوسری [?] میں کھسکا دیا۔ میں ہر روز رات کے نو بجے سے دس بجے اس ایرفیس کو تکیے میں آن رکھتا ہوں تاکہ ملا سرکار کو کوئی بات کرنی ہو تو کال کر لے۔ اس رات جب میں نے نو بجے قریب ملا سرکار کے لئے کمانڈر کی کال سنی تو چونک پڑا۔ [?] بہت دیر تک اکیس ستمبر کے حملے کی جزئیات پر باتیں کرتے [?] میں دم سادھے سنتا رہا۔ اس روز مجھے پہلی بار علم ہوا کہ میرا [?] دہری فریکوئنسی پر کام کرتا ہے۔ ایک فریکوئنسی ملا سرکار کے رابطے کے لئے مخصوص تھی اور خفیہ بٹن کو [?] وہی اور جس دوسری فریکوئنسی پر کام کرنے لگا تھا جس پر ملا سرکار اور کمانڈر کی بات چیت سنی گئی۔"
"تو کیا وہ اکیس ستمبر کو باقاعدہ حملے کی تیاری کر رہے ہیں؟" [?] نے پوچھا۔
"ملا سرکار کے سارے کام بے قاعدہ ہوتے ہیں۔ [?] سرحد عبور کی تو جنگ چھڑ سکتی ہے جب کہ وہ سندھ کی [?] ضربات لگا کر انہیں نڈھال کرنا چاہتے ہیں۔ کمانڈر کے سا[?] لباس میں نو سو دہشت گرد کو پہنچے ہوں گے جو [?] میں خطرناک ہتھیاروں سے بھرے ہوئے ٹرک باغیوں تک [?] گے اور پھر انہی کے ساتھ پورے سندھ میں پھیل کر [?] خونریزی اور دہشت و نافرمانی کی آگ بھڑکا دیں گے۔ ملا [?] باغیوں کو یکجا کر کے اپنی مٹھی میں لیا تھا انہیں لڑانے کا [?] کے ذمے ہے۔ ان کے ساتھ آنے والے ٹرکوں پر کئی [?] توپیں بھی ہوں گی تاکہ باغیوں کے خلاف طیاروں یا [?] سے کی جانے والی کارروائی کی مزاحمت کی جا سکے۔"
"مجھے اس گفتگو کے بارے میں تفصیل سے بتاؤ۔" [?] مضطربانہ لہجے میں بولا "اس کا ایک ایک لفظ ہمارے [?] اپنے ذہن پر زور دے کر ہر بات بار بار کرنے کی کوشش کرو۔"
"وہ دونوں ایک گھنٹے تک منصوبے پر باتیں کرتے [?] تربیت یافتہ کو ہر لمحے جنگلات کے گرد اور [?] مراکز میں بچھا دیں گے تاکہ امن و امان نافذ کرنے والے اداروں کے اہلکار ان کی کمین گاہوں تک نہ پہنچ سکیں۔ وہ اب [?]

ٹیلی فون اور مرکزی مواصلات کی تنصیبات کو اپنا نشانہ بنائیں گے۔ ان کی ٹکڑیاں اکیس ستمبر کی شام تک تھرپارکر اور سانگھڑ کے علاوہ ریاستِ سندھ عبور کر کے دادو اور لاڑکانہ بھی پہنچ جائیں گی۔ ان کی حکمتِ عملی یہ ہو گی کہ وہ جلد از جلد پھیل کر چاروں طرف بکھر جائیں تاکہ ان سب کا سراغ لگانا ناممکن ہو جائے۔ ہر طرف بھڑک اٹھنے والی آگ انتظامیہ کو دو ہی دن میں مفلوج اور معطل کر کے رکھ دے گی اور کمانڈر اپنے زیرِ اثر علاقوں میں اپنے قریبیوں کا راج نافذ کرنا شروع کر دے گا۔"

وہ بولتے بولتے خاموش ہو گیا۔ وہ تھک گیا تھا یا پھر اس کی یادداشت اس کا ساتھ نہیں دے رہی تھی۔

صرف چار دن بعد آنے والی اس تباہی کا تصور کر کے میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔

غلام رسول نے اپنی ہر شرط سے دست بردار ہو کر جس انداز میں کمانڈر کی کہانی بھیجی تھی اس کی بنا پر میں بھی اسے معاف کرنے کے سلسلے میں اول خان کا ہم نوا بن چکا تھا۔ کیونکہ اس کی کہانی ہر اعتبار سے بہت جان دار، سنسنی خیز اور اہم تھی۔ بروقت ملنے والی اس اطلاع پر بھرپور پیش قدمی کر کے آنے والے طوفان کو روکنا ممکن نظر آنے لگا تھا ورنہ اس سرزمین پر بسنے والا ہر ذی روح خس و خاشاک کی طرح اس بھیانک گرداب کی زد میں آ سکتا تھا۔

"تمہارا ایرئیل کہاں ہے؟" غلام رسول سے یہ سوال کرتے ہوئے میں سوچ رہا تھا کہ میرے پاس موجود ٹرانسمیٹر میں فری کوئنسی تبدیل کرنے والا سوئچ موجود ہونے کا امکان تھا جسے سرکا کر میں کمانڈر کی لائن پکڑ سکتا تھا۔

"میری حویلی پر 'خوابگاہ' میں ہے۔" غلام رسول ناقابلِ فہم حد تک تعاون پر آمادہ تھا "چاہو گے تو ایرئیل سمیت کر وہ بھی تمہارے حوالے کر دوں گا۔"

"تمہاری طبیعت سنبھل جائے تو اسے منگوانے کا کوئی بندوبست کرتا ہوں۔" اول خان نے کہا۔

"یہ گوٹھ کس طرف واقع ہے؟" میں نے کمانڈر کے قریبیوں کے اجتماع کے مقام کے بارے میں غلام رسول سے پوچھا۔

"میرے لئے یہ بالکل نیا اور اجنبی نام ہے۔" اس نے بے بسی سے کہا۔

"میرا خیال ہے کہ یہ کھوکھراپار کے قریب ایک غیر معروف گاؤں ہے جہاں بمشکل چند گھرانے آباد ہیں۔" اول خان نے پرخیال لہجے میں کہا۔ "اگر میرا اندازہ درست ہے تو کمانڈر کے قریبیوں نے سب سے پہلے گاؤں کی آبادی کو ہی ختم کیا ہو گا۔ ہمیں جلد از جلد وہاں پہنچنا ہو گا۔"

"گوٹھ ہاں میں نے یہ بھی سنا تھا کہ رابطے کے لئے ٹرانسمیٹر، اٹھارہ اور تھرپارکر خاص کی صفائی کر لیں گے لیکن بعد میں اپنی اپنی سپلائی لائن جھنگ اور مظفرگڑھ کے راستے قائم کریں گے کیونکہ ان علاقوں کی آبادی میں ان کے ہمدردوں کی خاصی تعداد موجود ہے جو ضرورت پڑنے پر انہیں تحفظ بھی فراہم کرے گی۔" غلام رسول نے چونک کر کہا جیسے اسے وہ بات اسی لمحے یاد آئی ہو۔

"تو کیا وہ ہندو آبادی کی حمایت پر زیادہ انحصار کر رہے ہیں؟" اول خان نے پوچھا۔

"تمام ہندو قوم کی سے وہ دونوں بہت مایوس اور نالاں ہیں۔ ان کی بڑی تعداد کو وہ ڈرپوک اور بزدل قرار دیتے ہیں اس لئے پہلے مرحلے پر ان کے کسی قول و فعل پر بھروسا نہیں کیا جائے گا البتہ چند ساہوکار بچے کھچے کر ان کی رہنمائی کریں گے۔ ملا سرکار نے ان میں سے ایک کا نام تو ملا لیا تھا۔ اب تم میرے ساتھ جو سلوک چاہو کرو لیکن خدا کے لئے اکیس ستمبر کے طوفان کا کوئی توڑ کرو۔ ایک بار وہ یہاں گھس آئے تو تم بھی ملا سرکار کو زیادہ دن تک اپنی قید میں نہیں رکھ سکو گے۔"

"ملا سرکار کو بھول جاؤ۔" میں نے غلام رسول پر ترس کھاتے ہوئے اس راز پر سے پردہ اٹھاتے ہوئے کہا "وہ جہنم واصل ہو کر اب ایک ڈراؤنا خواب بن چکا ہے جو کبھی حقیقت میں نہیں بدل سکے گا۔"

غلام رسول نے یہ خبر سنتے ہی اسٹریچر پر کراٹھنے کی کوشش کی لیکن زور پڑتے ہی اسے پُرشور آواز سے ایک ابکائی آئی اور فرش پر دور دور تک خون بکھر گیا۔

ملا سرکار کی موت کی خبر غلام رسول کے لئے حیرت کا باعث بنی تھی یا صدمے کا، مجھے یہ اندازہ نہیں ہو سکا کیونکہ اس نے اسٹریچر پر پڑے پڑے تین مرتبہ خون کی الٹیاں کیں اور پھر نڈھال ہو کر رہ گیا۔

ہم دونوں ہی دور کھڑے بے بسی کے ساتھ اس کی حالت دیکھتے رہے۔ اول تو اس کے گھناؤنے کردار کی وجہ سے ہمارے دل میں اس کے لئے ہمدردی کا ذرہ بھی شائبہ باقی نہیں رہا تھا۔ دوم اس کی پھیلائی ہوئی خون آلود غلاظت ہماری پیش قدمی میں مانع ہو رہی تھی۔ ہمارے دیکھتے ہی دیکھتے وہ نقاہت سے بے ہوش ہو گیا۔

"ڈاکٹر اب بہاں رکنا بیکار ہو رہا ہے۔" اول خان نے نرمی سے کہا اور اس کمرے سے نکل گیا۔

راستے میں اس نے اپنے آدمیوں کو دوبارہ کمرے کی صفائی کی ہدایت کی۔ اسی اثنا میں کسی نے اسے بتایا کہ غلام رسول کی دیکھ بھال کے لئے ڈاکٹر آ چکا تھا۔ ڈاکٹر کو براہِ راست قیدی تک لے جانے کی ہدایت کرتے ہوئے وہ میرے ساتھ اس خوابگاہ میں داخل ہو گیا جسے رد و بدل کے بعد دو نمبر کا نام دے دیا گیا تھا۔

"مجھے شبہ ہے کہ یہ زندہ نہیں بچ سکے گا۔" کمرے میں پہنچ کر میں نے تشویش آمیز لہجے میں کہا۔

"[illegible] کے کاموں میں [illegible] نہیں [illegible]" اس نے اپنا پرانی بات دہرائی "لیکن اس وقت [illegible]

رہ گئی تھی اور اذل خان نے پھرتی کے ساتھ دوبارہ فون آن کر دیا بس پھر فوراً ہی انسانی آواز ابھرنے لگی۔
"ہیلو! بلیا کالنگ ایس سی کے۔ اوور!" دوسری طرف سے آواز سنائی دی تھی۔
"ایس سی کے ریسیونگ سر!... اوور!" اذل خان نے مستعدی کے ساتھ جواب دیا۔
"بندر کا کیا حال ہے؟ مجھے اس کے بارے میں تفصیلی رپورٹ درکار ہے... اوور!"
دوسری طرف سے کیا جانے والا سوال سن کر میری جان میں جان آئی کہ دورانِ گفتگو میں بھی سن اور سمجھ سکتا تھا۔ اذل خان نے جس انداز میں اس کال کا جواب دیا تھا اس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ بلیا کے کوڈ سے بولنے والا اذل خان کا کوئی افسر تھا۔ اگر وہ دونوں ہی اپنی خفیہ زبان میں بات کرنے کا فیصلہ کر لیتے تو میں کسی احمق کی طرح ہونق بنا اذل خان کا چہرہ تکتا رہتا لیکن کوئی بھی بات میرے پلے نہ پڑتی۔
"بندر بہت ڈھیٹ ثابت ہوا ہے سر!" اذل خان کے پہلے ہی فقرے سے میں نے اندازہ لگا لیا کہ وہ گفتگو غلام رسول کے بارے میں تھی۔ اذل خان اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہہ رہا تھا۔ "کافی تشدد کے بعد اس نے زبان کھولی ہے اور اس کے انکشافات لرزہ خیز ہیں۔ ایک سنجیر کو گدرا کے علاقے سے ہماری سرزمین پر مسلح لشکر کشی ہونے والی ہے۔ کمانڈر نامی ایک بھارتی اس حملے کی قیادت کرے گا۔ وہ لوگ ہتھیاروں اور گولہ بارود سے لدے ہوئے ٹرک لے کر ہمارے علاقے میں پیش قدمی کریں گے اور ننگر پارکر اور میرپور خاص کے درمیان کہیں پر یہ سارے ہتھیار و گولہ بارود اگوری اور باغیوں کے حوالے کر دیے جائیں گے۔ کمانڈر کے زیرِ دو سو آدمی باغیوں کے ساتھ سندھ میں پھیل جائیں گے اور ہر طرف تباہی اور دہشت گردی کا بازار گرم کر دیں گے۔ حملے کے علاقے میں اپنی پناہ گاہوں کے گرد یہ لوگ بارودی سرنگیں بچھا دیں گے۔ سرحد پار سے ہتھیاروں اور گولہ بارود کی سپلائی چھاچھرو اور عمر کوٹ کے راستے جاری رہے گی جہاں کی عام ہندو آبادی کے عدم تعاون کے باوجود چند بارسوخ ہندو سیٹھ اور بنیے کمانڈر کے ترمیوں کا کھل کر ساتھ دیں گے۔ ان غداروں میں سے ایک کا نام سیٹھ امر لال ہے۔ اس پوری مہم میں سرحد پار کا کوئی باوردی فوجی شامل نہیں ہوگا۔ یہ سب سندھی بولنے والے سادہ پوش کمانڈوز ہوں گے جو مقامی آبادی میں اتنی تیزی کے ساتھ ضم ہوں گے کہ اُن کی علیحدہ شناخت ممکن نہیں رہے گی۔ اپنے مقامی ہمدردوں سے ملنے سے قبل ہمیں ان کو ٹریس کرنا ہوگا ورنہ ہم کبھی بھی انہیں اپنی سرزمین سے باہر نہیں نکال سکیں گے... اوور!"
"یہ ہولناک خبریں ہیں۔" دوسری طرف سے اضطراری آواز ابھری۔ "لیکن ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے یہ میرا اور تمہارا مسئلہ ہو کیونکہ ابھی تک صرف ہم دونوں ان باتوں سے باخبر ہیں۔ لیکن اوپر والوں میں غلام رسول کے بارے میں کھلبلی مچی ہوئی ہے مجھ پر ہر طرف سے بے پناہ دباؤ ڈالا جا رہا ہے لیکن میں اس دباؤ کا ڈٹ کر مقابلہ کروں گا۔ تم اپنا کام جاری رکھو۔ تم نے ملک کی سلامتی کے خلاف ایک بھیانک سازش پکڑی ہے۔ اس کوشش کو ہم رائیگاں نہیں جانے دیں گے۔ مجھے بس غلام رسول کی ذہنی اور جسمانی حالت کے بارے میں بریف کر دو تاکہ میں اسلام آباد سے بات کر سکوں... تمہیں آخری لمحے تک میری پوری حمایت اور پشت پناہی حاصل رہے گی۔ اگر مجھے ایس بی ایف کے بنیادی اصولوں سے انحراف کرنے پر مجبور کرنے کی کوشش کی گئی تو تم یقین رکھو کہ میں اپنی آزادی اور سلامتی کی پروا کیے بغیر ایسے بے باک قانون شکنوں کو عوام کے سامنے ننگا کر دوں گا... اوور!"
"سر! آپ کے ارادے میرے لئے مشعلِ راہ ہیں۔ غلام رسول زندہ ہے لیکن اُس کی حالت بہت خراب ہے۔ اسے خون کی کئی الٹیاں ہو چکی ہیں کیونکہ خودکشی کے مخفی استعمال سے پہلے اس نے اپنی زبان سختی کے ساتھ بند رکھی ہوئی تھی۔ اب اسے اپنی موت سامنے نظر آنے لگی ہے اس لئے کچھ اعترافات کئے ہیں۔ اُس کی دیکھ بھال کے لئے میں نے ایک ڈاکٹر کو طلب کیا ہے لیکن مجھے امید نہیں ہے کہ غلام رسول اب زندہ بچ سکے گا۔ اس کھیل میں وہ اکیلا نہیں تھا۔ اس کے پانچ ساتھی اور بھی ہیں۔ فرق اتنا ہے کہ وہ پانچوں ملا سرکار کے وجود سے بے خبر اور صرف غلام رسول کو جواب دہ ہیں جب کہ غلام رسول ملا سرکار کا غلام تھا... اوور!"
"ویل ڈن! تمہیں پریشان اور ہراساں ہونے کی ضرورت نہیں۔ اپنے کام سے کام رکھو!" دوسری طرف سے سپاٹ لہجے میں کہا گیا۔ "میں اسلام آباد میں آج صبح والے معاملے پر بھی بات کروں گا۔ یہ نازک سرحدی معاملات ہیں اس لئے اس بارے میں ہم اپنے طور پر کوئی فیصلہ نہیں کر سکتے۔ البتہ تم مجھے غلام رسول کے پانچوں ساتھیوں کے نام بتا دو تاکہ میں اسلام آباد والوں کو ان مجرموں کے وجود سے بھی آگاہ کر سکوں۔ مجھے ایسا محسوس ہو رہا ہے جیسے غلام رسول کی گرفت پر نیچے سے اوپر تک سب لوگ ہماری کارکردگی کو شک کی نظروں سے دیکھ رہے ہیں۔ کسی کو اب تک نام نہاد غدار رہنما کے کرتوتوں کا علم نہیں ہے۔ اوپر والوں کو اس کی اصلیت کا یقین دلانے کے لئے مجھے بہت محنت کرنی ہوگی... اوور!"
وہ پانچوں نام بھی کم اہم نہیں تھے ان میں سے کم از کم تین افراد کا ماضی بالکل بے داغ تھا۔ ان کے بارے میں کبھی کوئی مالی، اخلاقی یا سیاسی اسکینڈل سننے میں نہیں آیا تھا۔ بقیہ دو افراد سیاسی رہنمائی کے دعوے دار ضرور تھے لیکن ان کے کردار خاصی حد تک مشکوک تھے کیونکہ وہ اپنے اثر و رسوخ والے علاقوں میں بدمعاشوں اور قانون شکن عناصر کی سرپرستی میں بدنام ہو چکے تھے۔
"حیرت کی بات ہے!" اذل خان کے خاموش ہوتے ہی دوسری طرف سے کہا گیا تھا۔ "اس وقت یہ دونوں کراچی میں موجود ہیں اور شہر کے ایک ہی ہوٹل میں مقیم ہیں۔ میرا مشورہ ہے کہ تم

اسی رفتار سے ان کی مصروفیات پر نگاہ رکھنی شروع کر دو۔ کسی بھی سوزکی کے حواری بھی سوزکی ہی ہوتے ہیں۔۔۔ اوور!"

"یہ بہت اچھی خبر ہے کہ وہ پانچوں بھی کراچی آ گئے ہیں۔" ازل خان نے پُرعزم لہجے میں کہا۔ "سکھر کی انتظامیہ کے ساتھ کام کرتے ہوئے مجھے جو زک پہنچی ہے اس کی وجہ سے کراچی مجھے اپنا قلعہ محسوس ہونے لگا ہے۔ یہاں کے سرکاری اہل کار اپنا [illegible] کھلی دھاندلیاں اور بے قاعدگیاں کرنے سے گریز کرتے ہیں۔ اگر وہ پانچوں کسی بھی قسم کی غیر قانونی سرگرمی میں ملوث تھا۔ اب بھی جرم کیے رہے ہیں تو میں بہت جلد ان کو اپنے شکنجے میں کس لوں گا۔ اوور!"

"کراچی کے بارے میں تمہاری رائے حیرت انگیز ہے۔" دوسری طرف سے کہا گیا۔ "میرا خیال تھا کہ سیاست، ثقافت، معیشت اور تجارت کے معاملات میں کراچی میں جتنے کھیلے ہوتے ہیں اتنے پورے ملک میں بھی نہیں ہوتے۔ ہمارے حکمران دارالحکومت کراچی سے اٹھا کر اسلام آباد ضرور لے گئے لیکن پاکستان کی شہ رگ آج بھی کراچی ہی ہے۔ اوور!"

"اور سلا سرکار کے حواری اندرون سندھ میں بغاوت کی آگ بھڑکا کر اسی شہ رگ کو باقی ملک سے جدا کرنے کی کوششوں میں مصروف ہیں۔" ازل خان نے بلا تردد جواب دیا۔ "کراچی ملک کی واحد بندرگاہ اور شہ رگ ہے، اسی لیے یہاں سب لوگ ایک دوسرے کی کارکردگی پر کڑی نظر رکھتے ہیں۔ کھیل کرنے والے اندھا دھند بے احتیاطیوں سے فوراً گریز کرتے ہیں۔ جبر و حاکمیت اور رشوت خوری کے لیے قانونی موشگافیوں کا سہارا لیا جاتا ہے جن کا شمار ممکن نہیں۔ لیکن سکھر والے تو اسے بد دلیری سے کہ قانون کو اپنے گھر کی باندی سمجھ رہے تھے۔ انہوں نے مجھے مفلوج اور معطل کر کے رکھ دیا تھا۔ اوور!"

"مجھے خوشی ہے کہ تم غلام رسول کو اُن کے چنگل سے نکال لے آئے۔ میں نے تمہاری زبان سے نکلے ہوئے الفاظ کی پوری پوری پاس داری کی ہے۔ ڈی آئی جی ابھی تک معطل ہے لیکن مجھے یہ اعتراف کرتے ہوئے قلق ہو رہا ہے کہ انسپکٹر علی اسد کی بحالی کے سلسلے میں میری کوششیں بار آور ثابت نہیں ہو سکیں۔ اسے اپنی ملازمت سے برطرفی کے سنگین خطرے کا سامنا ہے۔ اس پر اپنے اختیارات سے تجاوز کرنے کا الزام ثابت ہو چکا ہے۔ ملازمت سے برطرفی کے بعد ہم اسے اسپیشل ٹاسک فورس میں کسی اچھے منصب پر لے لیں گے۔ اوور!"

"لیکن سر!" ازل خان نے احتجاج کیا۔ "انسپکٹر علی اسد نے جو کچھ کیا، وہ ملک کی بھلائی اور قانون کی بالادستی کے لیے کیا۔ اس میں اس کا کوئی ذاتی مفاد نہیں تھا۔ اس کے اقدام کے نتائج کو پیشِ نظر رکھا جائے تو وہ سزا کے بجائے انعام کا حقدار قرار پائے گا۔ اوور!"

"قانون اندھا، بہرا اور بے رحم ہوتا ہے۔ اسے نتائج سے کوئی غرض نہیں ہوتی۔ وہ ہر جگہ ایک حدِ فاصل قائم کر کے جرم اور مجرم کی تعریف کرتا ہے اور جو اس لاٹھی کی زد میں آ جائے، مارا جاتا ہے۔ تم اس معمولی سی مثال سے سمجھو کہ اگر ایک افسر ڈاکوؤں اور دہشت گردوں کی کسی کار کے تعاقب میں ٹریفک سگنل توڑ کر انہیں پکڑ لیتا ہے تو اس کا یہ قابلِ تعریف کارنامہ اسے ٹریفک سگنل توڑنے کے جرم سے بری الذمہ قرار نہیں دے سکتا۔ اگر چوراہے پر موجود ٹریفک کا سپاہی اس افسر پر مقدمہ بنانا ضروری سمجھے تو بنا سکتا ہے لیکن وہی سپاہی اپنی مہربانی پر اتر آئے تو قاتلوں اور ڈاکوؤں کو پکڑنے والے جری افسر کو ٹریفک سگنل توڑنے پر عدالت سے سزا یاب کرا سکتا ہے اور اس پر کوئی انگشت نمائی تک نہیں کر سکتا۔ انسپکٹر علی اسد بدقسمتی سے ایسی ہی پیشہ ورانہ رقابت کا بد ترین شکار ہوا ہے۔ اوور!"

"لیکن سر!" ازل خان نے احتجاج کیا۔ "ایسی رکاوٹیں تو فرض شناس افسر کے پیروں کی بیڑیاں بن سکتی ہیں۔ انسپکٹر علی اسد کا عبرت ناک انجام دیکھنے کے بعد اس محکمے میں کون اپنے افسران کو ان کی غلطیوں پر ٹوکنے کی جرأت کر سکے گا۔ یہ روزگاری کا عذاب ہے، بچوں کا کھیل نہیں ہے۔ اوور!"

"ہمارے قوانین صاف، سیدھے اور سہل نہیں ہیں۔ ہمارا [illegible] میں اگر [illegible] تک پہنچا تو اور راستے کی ایسی ایسی پیچ در پیچ گلیاں ہوتی ہیں کہ ہر افسرِ مجاز کے صوابدیدی اختیارات لامحدود نظر آتے ہیں۔ ہمارے دانشوران آئین کا رونا روتے رہتے ہیں جس سے لوگوں کا بہت کم واسطہ پڑتا ہے۔ اگر ہر سطح کی عدالتوں میں وکلا، گواہوں کے درمیان رلتے کھاتے ہوئے لاکھوں انسانوں کی حالتِ زار پر غور کیا جائے تو پتا چلے گا کہ یہ سب قانون کے مارے ہوئے ہیں۔ جب تک ہمارے قوانین میں اصلاح کر کے انہیں سہل اور عام فہم نہیں بنایا جائے گا، فرض شناس افسروں اور شہریوں کے سروں پر ہمہ وقت بد عنوان اہل کاروں کے صوابدیدی اختیارات کی تلوار لٹکتی رہے گی۔ اوور!"

"جناب! میرے بڑے مجبور نظر آتے ہیں، یہاں میں دم بھی نہیں مار سکتا۔" ازل خان کے لہجے میں مایوسی اُمڈ آئی۔ "معاملات اسی رخ پر چلتے رہے تو کل کو مجھے بھی غلام رسول کو قتل کرنے کے جرم میں پھانسی کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ یہ ملکی [illegible] معاشرے کو بھی طرح تہس نہس کر کے رکھ رہے ہیں۔ میرا خیال ہے اس سے آگے میں کچھ بھی نہیں کہہ سکتا۔ یہ بتائیے کہ اب غلام رسول کے بارے میں میرے لیے کیا حکم ہے؟ اوور!"

"تم سمجھدار ہو، ایس پی کے!" دوسری طرف سے کھلکھلاہٹ نما خوشگوار مگر معنی خیز لہجے میں کہا گیا۔ "میری طرف سے تمہیں اجازت ہے کہ اُس کے بدن کا ریشہ ریشہ الگ کرا دو لیکن [illegible] ارتجا کیا ہے۔ کھلی اجازت کے ساتھ ہی میرا ارادہ ہے کہ غلام رسول کو زندہ رکھنے کی کوشش کرو۔ ہمارے اختیارات محدود ضرور ہیں لیکن پھر بھی ہماری اخلاقی بناوٹ کسی نہ کسی [illegible] ہوگی۔ اگر اس سطح پر غلام رسول کے بارے میں [illegible] فکر مند نہ ہو

واپسی کا مرحلہ تمہارے لئے عذاب بن جائے گا۔ مجھے امید ہے کہ تم میری بات کا پورا مفہوم سمجھ رہے ہو گے؟ اوور۔"
"ہمیں اسپیشل ٹاسک فورس کے سربراہ اور سرپرست بھی غلام رسول کے لئے فکر مند ہو سکتے ہیں تو پھر سب کچھ قابل نفرت و مذمت ہے۔" ارل خان کی آواز زہریلی ہو گئی۔ "ہمیں انہیں سرحد پار سے آنے والے کمانڈر اور اس کے فرشتوں کو بار بار پہنچانے چاہئیں۔ میری نظروں میں غلام رسول غدار ہے اور غدار رہے گا۔ اس کا ہر ہمدرد بھی اس دھرتی کا کھلا غدار ہو گا۔ مجھے افسوس ہے سر! کہ میں آپ کا دوستانہ مشورہ قبول نہیں کر سکتا۔ میں ابھی ڈاکٹر کو لوٹا رہا ہوں۔ آپ اسلام آباد بھیجی جانے والی رپورٹ میں یہ اہم تصحیح کر لیں کہ غلام رسول مر چکا ہے۔ اس کال سے فارغ ہوتے ہی میں اس کے گلے میں رسی کا پھندا ڈال کر اس کا قصہ تمام کر دوں گا اور پھر دیکھوں گا کہ کون میرا کیا بگاڑ لیتا ہے؟ اوور۔"

"ایس پی کے!" دوسری طرف سے آنے والی آواز سرد اور کھردری ہو گئی۔ "تم جذباتی ہو رہے ہو۔ یہ رویہ تمہارے حلف کے منافی ہے۔ ہمیں لامحدود اختیارات ضرور حاصل ہیں لیکن ہم سب احکام کے دائرے میں رہ کر کام کرنے والے 'انسان نما روبوٹ' ہیں جو اپنے جذبات کو کبھی غالب نہیں آنے دیتے۔ تمہاری بازپرس کے دوران میں غلام رسول مر جاتا تو مجھے کوئی اعتراض نہ ہوتا لیکن اب وہ زندہ ہے اور تمہارے دل میں اس کے لئے نفرت جاگ اٹھی ہے۔ اس لئے میں تمہیں حکم دیتا ہوں کہ میری اگلی کال تک اس پر تشدد کا سلسلہ موقوف کر کے اسے تندرست رکھنے کی حقیقی اور پرخلوص کوششیں جاری رکھو۔ میری طرف سے دیا جانے والا یہ حکم غلام رسول کے لئے کوئی رعایت نہیں ہے بلکہ اسپیشل ٹاسک فورس کے ضابطے کی ایک اہم آزمائش ہے۔ میں تمہیں اس آزمائش میں سرخرو دیکھنے کا آرزومند ہوں۔ اوور اینڈ آل۔"

ارل خان نے قہر بار نظروں سے ایرفیس کو گھورتے ہوئے اس کا سوئچ آف کر دیا۔

"یہ ہو سکتا ہے؟ کیا یہ ممکن ہے؟" وہ اپنی انگلیاں موڑتے ہوئے جھنجلائے لہجے میں غرایا۔ "تم لاکھ لکھوا لو، حلف بھی اٹھوا لو لیکن ایک انسان روبوٹ کیسے بن سکتا ہے؟ نفرت، محبت اور ذہانت ہی تو انسان کو مشینوں سے ممتاز کرتی ہے ورنہ آج بہت سی مشینیں ایسے کام کرتی ہیں جو انسان کی بساط سے باہر ہیں لیکن انسان ان کا خالق ہے۔ اب وہ کہتا ہے کہ میں غلام رسول کے معاملے میں روبوٹ بن جاؤں۔"

◆

"وہ عقل سے سوچ رہا ہے اور تجربے کی بات کر رہا ہے۔" میں نے اسے سمجھانا چاہا۔ "نہ عقل تجربے کا بدل ہے نہ تجربہ عقل کا۔ یہ دونوں ایک دوسرے کے لئے لازم و ملزوم ہیں۔ اس نے تمہیں انتقام لینے سے روکا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اس کی اگلی کال کل تک ہی آ جائے اور پھر تم پر جھوٹ بولنے کی بھی پابندی نہیں ہے۔ تم چاہو تو غلام رسول کو مار کر یہ کہہ سکتے ہو کہ وہ خود ہی مر گیا تھا۔۔۔ لیکن یہ تمہارے ضمیر کا معاملہ ہے۔"

وہ مجھے خونخوار نظروں سے گھورنے لگا "کیا صرف میرا ہی ضمیر راہ پر لگانے کے لئے رہ گیا ہے؟ مجھ سے اوپر والوں پر ایسی کوئی ذمے داری کیوں عائد نہیں ہوتی؟"

"ہوتی ہے، ہوتی ہے" میں نے نرم اور ناصحانہ لہجے میں کہا۔ "اس نے تم کو روکا نہیں دیا۔ جو کچھ محسوس کرتا تھا، وہ کہہ گزرا۔ اب اس پر عمل کرنے یا نہ کرنے کی ذمے داری تمہاری اپنی ہے۔ تم چاہو تو سچ بول کر اس کے حکم کی تعمیل کرو اور نہ چاہو تو من مانی کرتے ہوئے جھوٹ بول کر اسے فریب دے سکتے ہو۔ یہ تمہارے ضمیر کا معاملہ ہے۔"

"میرے ضمیر کی ایسی کی تیسی!" وہ جھلا کر بولا "کیا تم نہیں جانتے کہ غلام رسول کس سلوک کا مستحق ہے؟"

"جانتا ہوں" میں نے تحمل سے کہا "مگر یہ بھی جانتا ہوں کہ بعض اوقات آخری فتح حاصل کرنے کے لئے بعض انتہائی ناپسندیدہ قیدیوں کو زندہ رکھ کر [illegible] بنانا پڑ جاتا ہے۔۔۔"

"بس، اب تم چپ رہو!" وہ میری بات کاٹ کر غرایا۔ "[illegible] کیا اس نے تمہیں چغد بنا کر رکھ دیا ہے۔"

میں بے اختیار ہنس پڑا "مجھے چغد نہ کہو، کچھ اور کہہ دو!"

"کیوں؟ میں تو یہی کہوں گا تمہیں!" وہ اپنی جھونک میں جھنجلائے لہجے میں بولا۔

"ارشد بیگ نامی میرے ایک دوست فیصل آباد میں رہتے ہیں۔ وہ خود کو چغدوں کا سربراہ تصور کرتے ہیں۔ ان کی اجازت کے بغیر مجھے چغد قرار دیا گیا تو وہ ناراض ہو جائیں گے۔"

"چغدوں کا سربراہ؟" ارل خان نے چونک کر پوچھا "ایسا احمق کون ہو سکتا ہے؟"

"موقع ملا تو ملاقات کراؤں گا۔" میں نے رواروی میں کہا۔ مجھے خوشی تھی کہ میرے اس مبہم استفسار کے نتیجے میں ارل خان اپنی چوٹی سے اتر چکا تھا۔

اس موضوع کو وہیں ختم رہنے کی نیت سے میں اٹھ کر غلام رسول کی طرف چل دیا۔ ارل خان بھی کچھ کہے بغیر خاموشی سے میرے ساتھ ہو لیا۔

وہ غالباً ایس ٹی ایف کا کوئی خاص ڈاکٹر تھا جسے غلام رسول کی دیکھ بھال کے لئے طلب کیا گیا تھا۔ اس نے آتے ہی غلام رسول کے قید خانے کے ایک گوشے کو میڈیکل یونٹ میں تبدیل کر دیا تھا۔ اس وقت وہ غلام رسول کے زخموں کو صاف کر کے ان کی مرہم پٹی کی تیاری کر رہا تھا اور غلام رسول دنیا و مافیہا سے بے خبر، بے ہوش پڑا ہوا تھا۔

ڈاکٹر نے بڑے تپاک کے ساتھ ارل خان کو خوش آمدید کہا اور بتایا کہ قیدی کے جسم سے خون کی بڑی مقدار ضائع ہو جانے کی

وجہ سے معاملہ نازک ہو گیا تھا اس لئے غلام رسول کے خون کی کچھ مقدار گروپ ٹیسٹ کے لئے بھجوادی گئی تھی۔ گروپ ٹیسٹ کرانے والا کسی بلڈ بینک سے خون کی چار بوتلیں بھی لے کر آتا جو غلام رسول کے بدن میں چڑھایا جانا تھا۔

ہم وہیں کھڑے' باتوں میں مصروف تھے کہ ایک شخص نے اول خان کی فون کال کی اطلاع دی۔

اول خان فون کال سننے کے لئے چلا گیا اور میں وہیں ڈاکٹر سے باتیں کرتا رہا۔

ڈاکٹر مجھے بھی ایس پی ایف کا کوئی اہل کار سمجھ رہا تھا اس لئے وہ مجھے تفصیل کے ساتھ غلام رسول کی حالت سے آگاہ کرنے لگا۔

اس کے جسم پر زخم سطحی اور عام نوعیت کے تھے جن کی وجہ سے اس کا حلیہ بدل کر رہ گیا تھا لیکن طبی اعتبار سے وہ سب مرہم پٹی سے سنبھل جانے والی جلدی خراشیں تھیں۔ اس کے ساتھ اصل خرابی یہ تھی کہ اس کے بدن سے کافی مقدار میں خون بہہ چکا تھا اور اگر اس کمی کو فوری طور پر پورا نہ کیا جاتا تو وہ جہنم واصل ہو سکتا تھا۔

ڈاکٹر کو یہ بتا دیا گیا تھا کہ وہ بہت اہم قیدی تھا اور اس کا زندہ رہنا بہت ضروری تھا اس لئے ڈاکٹر نے آتے ہی' غلام رسول کا معائنہ کر کے' ایک فوری گران دواؤں کے حصول کے لئے دوڑا دیا تھا جن کے بغیر غلام رسول کا زندہ رہنا دشوار ہو سکتا تھا۔ اس کا اندازہ تھا کہ دو روز میں غلام رسول کو اعتدال پر آجانا چاہئے تھا۔

میں ڈاکٹر سے گفتگو میں مصروف تھا کہ ایک شخص میرے لئے اول خان کا بلاوا لے آیا۔

"آرنیٹ کا کام ہو گیا" میری صورت دیکھتے ہی اول خان نے پرجوش لہجے میں کہا۔

"اب اس کی تدفین کہاں ہو گی؟" میں نے گہری سنجیدگی کے ساتھ سوال کیا۔

"تدفین تو امریکا میں ہی ہو گی لیکن یہاں اسے زندہ درگور کر دیا گیا ہے۔"

"وضاحت نہ ہو تو مکمل کر بتاؤ کہ کیا ہوا ہے؟" میں نے کرسی سنبھالتے ہوئے کہا۔

"اسپتال کی سیڑھیاں عبور کرتے ہوئے' اس کا پیر پھسل گیا جس کے نتیجے میں اس کا ایک بازو ٹوٹ گیا۔ اس کے سر کے زخموں پر بھی شدید ضربات آئی ہیں اور اسے پہلی فرصت میں یہاں سے روم لے جانے کی تیاریاں شروع کر دی گئی ہیں۔ اس کے اوپر والوں کا خیال ہے کہ یہاں کے اسپتال کا عملہ غیر ذمہ دار ہے۔ اگر آرنیٹ کو یہاں سے لے جانے میں تاخیر کی گئی تو وہ اپنی جان سے جاتا رہے گا۔"

"یہ سب تو تمہارے منصوبے کے عین مطابق ہو رہا ہے..... اب یہ بتاؤ کہ اس کی جگہ کون سنبھالتا ہے؟ یہ بات طے ہے کہ آرنیٹ کے پس منظر میں چلے جانے سے ان لوگوں کی رفتار سست پڑ جائے گی۔"

"ان لوگوں کو اب خاصی مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔" اول خان اپنی کارکردگی پر بہت مطمئن نظر آ رہا تھا "اس سازش کے تمام اہم مہرے پٹ چکے ہیں۔ ملا سرکار مارا گیا' غلام رسول ہماری تحویل میں ہے اور آرنیٹ معذور ہو چکا ہے۔ نئے لوگوں کو پیچیدہ معاملات سنبھالنے میں خاصا وقت لگ جائے گا۔"

"غلام رسول کے پانچوں حواریوں کے بارے میں کیا قدم اٹھانے کا ارادہ ہے؟"

"میں نے ابھی فون کیا ہے۔ ان لوگوں کو اسپیشل سیل والے سنبھالیں گے۔ غلام رسول تو قانونی مجرم بن کر خود ہی ہمارے جال میں آ پھنسا تھا ورنہ حقیقت یہ ہے کہ سیاسی رفاقتیں رکھنے والے مجرموں پر ہاتھ ڈالنا آسان نہیں ہوتا۔ ٹھوس شہادتوں کے بغیر کارروائی کی جائے تو حکومت کے مخالفین سیاسی انتقام کے نعرے لگانے لگتے ہیں......"

"لیکن غلام رسول تو حکومت کے حامیوں میں شمار ہوتا ہے؟" میں نے کہا۔

"کون کدھر ہے اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ گرفت میں آنے والے کے حامیوں کا سارا زور' برسر اقتدار طبقے پر ہی پڑتا ہے۔ اسپیشل سیل والے ایسے معاملات سے نمٹنے میں ماہر ہیں۔"

پھر ہماری گفتگو کا رخ کابلذر کی طرف ہو گیا جس کی سرکوبی کے لئے بڑی تیاریوں کی ضرورت تھی۔

○☆○

دربا کو آرنیٹ یا اس کے دفتر سے رابطہ رکھنا تھا اس لئے سلطان شاہ سے پیپ لے کر گرینڈ ہوٹل کے ایک کمرے میں منتقل ہو گئی تھی اور اس نے فون پر آرنیٹ کے فرد کو اپنے نئے پتے سے بھی آگاہ کر دیا تھا تاکہ شہر کے دو مشہور تاجروں کے ذریعے روزانہ کھیلوں کے متعدد بڑی کھیپیں اس تک پہنچائی جا سکیں۔

دربا کی دیکھ بھال کے لئے' سلطان شاہ اس سے اجنبی بن کر اپنے فرضی نام سے گرینڈ ہوٹل ہی کے ایک کمرے میں مقیم تھا۔ لوگوں نے یہ بندوبست کافی سوچ بچار کے بعد کیا تھا۔ اس میں ایک ہی خرابی تھی کہ دربا' آرنیٹ کے توجہ کی نظروں میں آجانے کے بعد ہم سے ملنے کا خطرہ مول لے نہیں سکتی تھی' ہمیں فون کر سکتی تھی۔

جو لوگ طاقتور ریب' سیٹلائٹ فون اور کارڈلیس ریکارڈنگ' جدید ترین ایجادات کے استعمال پر دسترس رکھتے تھے ان کے لئے کسی لاسلکی ذریعے سے دربا کے فون کو سننا یا ٹیپ کرنا بائیں ہاتھ کا کھیل ہو سکتا تھا۔ جب کہ ہم لوگوں کے درمیان' ہر مرحلے پر احتیاط کا خیال ضروری بلکہ ناگزیر تھا۔

اس معاملے میں دربا کی کھوپڑی نے ایک حل نکالا تھا۔ گرینڈ ہوٹل جاتے ہوئے" وہ اپنے ساتھ وہ ایرفون لے گئی تھی جو ہیروئن فروشی کے ابتدائی ایام میں ہم لوگوں کی باہمی پیغام

کے لئے استعمال ہوتا تھا نیز یہ کہ اسی قسم کا دوسرا ایکسٹینشن جہانگیر کے گھر کے کباڑ خانے میں بھی پڑا ہوا تھا اور اس ٹرانسمیٹر کے ذریعے ہم لوگ بوقتِ ضرورت باہمی رابطہ کرسکتے تھے۔

اس ایکسٹینشن کو زیرِ استعمال لانے کا فیصلہ خصوصی حالات میں ایک مجبوری کے تحت کیا گیا تھا لیکن اس وقت وہ مجبوری میرے گلے پڑی ہوئی تھی۔

میں نے اپنا ایکسٹینشن اس خیال سے مسلسل آن رکھا تھا کہ ویرا کسی بھی وقت مجھ سے رابطہ کرنا چاہے تو اسے کوئی دشواری نہ ہو۔ اسی لئے میں صبح ہی صبح اس ریڈیائی نس سے ویرا کی آواز سن کر ہیجان کا شکار ہو گیا تھا لیکن جوں ہی میں نے تجسس آمیز لہجے میں اس کی کال کا جواب دیا تو وہ مجھ پر برس پڑی اور میری طبیعت صاف ہوگئی۔

فون کے برعکس ٹرانسمیٹر پر گفتگو کرتے ہوئے دوسرے فریق کی بات کاٹ کر اپنی کہنا سنانا ممکن نہیں ہوتی۔ اگر دونوں فریق بیک وقت بولنے لگیں تو کسی کی بھی آواز دوسرے کو نہیں پہنچتی۔ ایک شخص اپنی مرضی کے مطابق بات مکمل کر کے لائن خالی ہونے کا واضح اشارہ دے، تب ہی دوسرا فریق اپنا پیغام نشر کرسکتا ہے۔ اس وقت اس بار یک سی تکنیکی مجبوری نے مجھے ویرا کی پوری تقریر سننے پر مجبور کر دیا جو کسی بھی اعتبار سے خوشگوار نہیں تھی۔

اس وقت اگر میں ویرا کے روبرو موجود ہوتا تو وہ اخبارات کا پلندہ جتنا میرے منہ پر دے مارتی کیوں کہ اس کے بیان کے مطابق اخبارات میں اس عورت کے بارے میں تفصیلات شائع ہوئی تھیں جو دل میں چھری پیوست ہونے کی وجہ سے ہلاک ہوئی تھی اور جس کی لاش پونجس کے ایک ویران اور غیر آباد علاقے سے برآمد ہوئی تھی۔

جہانگیر نے اپنے گھر میں مسز جیوانی کی خودکشی پر یہ کہہ کر پردہ ڈالنے کی کوشش کی تھی کہ سبزی کے لئے خریدے ہوئے فون کی شکل بہت جانے کی وجہ سے بو دار بستر داغ دار ہو گیا تھا ورنہ وہاں کوئی واردات نہیں ہوئی تھی۔ میں نے لاش کو ٹھکانے لگانے سے پہلے بستر کے نیچے اور خراب دیکھے تو اس چھت کے نیچے ایک بدنصیب عورت کی خودکشی کا اقرار کر لیا لیکن جہانگیر کی بکواس سے دہرا گیا تو دیا کر جہانگیر نے خطیر رقم دے کر اس عورت کو کسی ادارے سے حاصل کیا تھا لیکن وہ عورت بیرونِ ملک اپنی حفاظت کرنے پر تلی ہوئی تھی جب اسے اندازہ ہوا کہ وہ جہانگیر کے جیوانی والے برم سے خود کو نہ بچا سکے گی تو اس نے خودکشی کر لی اور مجھے مجبوراً اس کی لاش ٹھکانے لگانی پڑی۔

اس وقت میری مزاحمتی ہوئی وہ کہانی چل گئی تھی لیکن اخباری اطلاعات نے ویرا کے دل میں شک ڈال دیا تھا۔

"تم مجھ سے سازشی اور چالاک ہو" میرے مدافعانہ فقروں کے جواب میں وہ مزید بھڑک اٹھی "میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ مجھ سے جھوٹ بول کر تم کون سا مقصد حاصل کرنا چاہتے ہو؟ اوور۔"

"تم خود غور کرو کہ مجھے ایسا بے مقصد جھوٹ بولنے کی کیا ضرورت تھی؟" میں جھنجھلانے کے بجائے معصومانہ انداز میں اپنے مؤقف پر ڈٹا رہا "ہو سکتا ہے کہ تم دو مختلف واقعات کو ایک سمجھ رہی ہو...... جہانگیر والی عورت کے بارے میں تو کل کے اخبارات میں خبر آچکی تھی۔ آج کوئی نئی واردات ہوئی ہوگی۔ شہر میں امن وامان کے بگڑے ہوئے حالات تم خود بھی دیکھ رہی ہو۔ یہ سب اسی کا شاخسانہ معلوم ہوتا ہے...... اوور۔"

"دل میں چھری کے زخم کی دو کہانیاں وارد نہیں؟" اس کی غراہٹ ابھری "ذہنی طور پر میں دودھ پیتی بچی نہیں ہوں۔ آج کی خبر اسی لاش کے بارے میں ہے جو برسوں دانت پونجس سے ملی تھی۔ وہ کوئی لاوارث عورت نہیں تھی جسے شہر کے دلال فروخت کروا لیتے۔ وہ ایک معزز گھرانے کی بیوہ تھی جس کا شوہر جرمنی کی ایک جیل میں اپنی سزا پانے کے دوران فوت ہو گیا تھا۔ اس کا ایک بیٹا اسکول میں زیرِ تعلیم ہے۔ ایسی عورت اگر بے راہرو ہو بھی جائے تو اسے اپنے کھونٹے کہنے کے لئے کسی دلال کی ضرورت نہیں رہتی...... تم نے مجھ سے سچ نہ بولا تو میں اسی وقت تم سے اپنا تعلق توڑ لوں گی۔ اب تم مجھے مزید بے وقوف نہیں بنا سکتے۔ اگر تم کو مجھ پر اعتماد نہیں ہے تو مجھے بھی تمہاری کوئی ضرورت نہیں ہے۔ اوور۔"

اس وقت تک اخبارات میری نظر سے نہیں گزرے تھے لیکن ویرا نے ان کے حوالے سے جو کچھ کہا تھا وہ میرے لئے چونکا دینے والا تھا۔ شاید ابھی اس نے دیدہ و دانستہ سیٹھ حبیب جیوانی کا نام نہیں لیا تھا کیونکہ جو وقائع نگار متوفیہ کے شوہر کی جرمن قید میں وفات کی خبر کھود کر نکال سکتا تھا اسے سیٹھ حبیب جیوانی کا نام بھی معلوم ہو جانا چاہئے تھا۔ یہ ایک الگ بات تھی کہ جرمنی کی جیل میں اپنے مردہ ہم شکل کو سرکاری طور پر حبیب جیوانی تسلیم کئے جانے کے بعد وہ عورت بیوہ کہی جا سکتی تھی لیکن حقیقت یہ تھی کہ اس کا مفرور شوہر کراچی میں زندہ وسلامت موجود تھا۔ یہ اور بات ہے کہ اس نے اپنی سلامتی کے لئے اپنا نام بدل لیا تھا تاکہ گڑے مُردے اکھاڑنے کی نوبت نہ آسکے۔

کراچی بلکہ پاکستان میں ان دنوں بھی کا شیرازہ بکھرا ہوا تھا لیکن یہ بات طے تھی کہ زیرِ زمین دنیا کے ہمیشہ باوسوخ افراد سے ویرا کی شناسائی تھی اور اگر وہ متوفیہ کے بارے میں مزید معلومات اکٹھی کرنے پر تل جاتی تو یہ امر اس سے پوشیدہ نہیں رہ سکتا تھا کہ متوفیہ ماضی کے مقامی عہد رحیب کی بیوی تھی۔

میں نے اپنے ذہن میں بہت تیزی کے ساتھ ان تمام امکانات کا تجزیہ کیا اور فوری طور پر ویرا سے سچ بولنے کا فیصلہ کرلیا کیوں کہ ہمارے درمیان باہمی اعتماد اور وفاداری اسی طرح برقرار رہ سکتی تھی۔

"تم اپنی معلومات میں یہ بھی اضافہ کرلو کہ متوفیہ سیٹھ حبیب جیوانی کی بیوہ نہیں بلکہ بیوی تھی۔ وہ آج بھی کراچی میں موجود اور زندہ ہے۔ اوور" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔

"اوہ!" ویرا کی زہریلی آواز ابھری "اس کا مطلب ہے کہ اب تمہاری کھوپڑی راہ راست پر آ رہی ہے۔ یہ بات مجھے پہلے سے معلوم ہے لیکن میں تمہاری زبان سے سننا چاہ رہی تھی۔ یہ وہی ملعون ہے جس نے یہاں مافیا کو منظم کیا ہے۔ اس کا شمار دنیا کے بدترین بدمعاشوں میں ہوتا ہے..... اوور۔"

"تم بالکل ٹھیک کہہ رہی ہو۔ میرے ہاتھ سے اسے کھرے زخم کھانے پڑے ہیں۔ اس کے قائم کیے ہوئے کئی کلب کو میں نے ہی تہس نہس کرایا تھا۔ اوور۔"

"لیکن اس سے تمہارا کیا تعلق ہے؟" میرے بیچ پر ویرا کا غصہ ہوا ہو گیا اور اس کے لہجے میں تجسس سمٹ آیا "اس کی بیوی جہانگیر کے گھر پر کیا کر رہی تھی؟ اوور۔"

"یہ ایک الگ کہانی ہے" میں نے گمبھیر لہجے میں کہا۔ "تمہارے باپ کے دل میں میرا وجود پھانسی بن کر چبھ رہا ہے۔ پاکستان سے یورپ تک اسے ہر جگہ میرے ہاتھوں ہزیمت اٹھانی پڑی ہے۔ مجھے گھیرنے کے لئے اس نے تمہیں بھی استعمال کیا ہے اور تمہاری کارکردگی سے مایوس ہونے کے بعد اس نے میرے معاملے میں اپنے روایتی حریفوں سے مدد طلب کر لی ہے۔ اٹلی کی پولیس کے اشارے پر مقامی مافیا میرے پیچھے لگی ہوئی ہے۔ میرے قتل اور اغواء کی دو کوششیں ناکام ہو چکی ہیں۔ اس دوران میں مجھے یہ سراغ لگا ہے کہ ان وارداتوں کی پشت پر سیٹھ حبیب جیوانی کی ذات کارفرما ہے۔ اس تک رسائی بہت مشکل ہے۔ اس کی بیوی میری نظروں میں آئی تو میں نے حبیب جیوانی کو زک پہنچانے کے لئے اسے اغواء کر لیا۔ مسز جیوانی سے بازپرس کے دوران میں مجھے اندازہ ہوا کہ وہ اپنے شوہر کی مجرمانہ سرگرمیوں کے بارے میں بہت کچھ جانتی ہے لیکن وہ زبان کھولنے پر آمادہ نہیں تھی۔ جب اسے ہم لوگوں کی طرف سے تشدد کئے جانے کا خوف لاحق ہوا تو اس نے چالاکی سے کام لیتے ہوئے خودکشی کر لی۔ اوور۔"

"تمہاری کہانی دلچسپ ہے۔" اس وقت تک ویرا کا غصہ سرد ہو چکا تھا "لیکن تم نے اس بارے میں مجھے ہوا بھی نہیں لگنے دی۔ تمہاری اس پُراسراریت کو میں کیا نام دے سکتی ہوں؟ اوور۔"

"اس میں رازداری سے زیادہ مجبوری اور بوکھلاہٹ کا دخل ہے" میں نے مکاری سے کام لیتے ہوئے کہا "مسز جیوانی کو اغواء کرنے ہی میں ملا سرکار کے تعاقب میں اندرون سندھ روانہ ہو گیا۔ وہاں سے واپس آتے ہی مسز جیوانی سے بازپرس شروع کی اور اس نے خودکشی کر لی۔ تم اسے ورا..... ان معاملات میں ملوث [illegible] کے ثبوت ضائع ہو گئے جب لاش غائب کی جا چکی تھی اور [illegible] کئے جا رہے تھے۔ جہانگیر نے بوکھلاہٹ میں خون کی بو مل جانے کی کہانی تراشی اور مجھے بھی شرمندگی سے بچنے کے لئے ملال کے ذریعے آئی ہوئی عورت کے سوا کوئی اور کہانی نہیں سوجھ سکی

..... اوور۔"

"تمہاری غیر حاضری میں مسز جیوانی کئی دن تک جہانگیر کے گھر میں قید رہی لیکن جہانگیر یا نزہت نے مجھے اس کے بارے میں ہوا بھی نہیں لگنے دی۔ اوور۔" ویرا نے شکوہ کرتے ہوئے کہا۔

"ان دونوں کو اس کی اصلیت کا علم نہیں تھا" میں نے اپنے دونوں کا دفاع کرتے ہوئے کہا "تمہیں جہانگیر کی فطرت کا علم ہے وہ کسی بھی خوبصورت عورت کو اپنے قریب پاتے ہی ریشہ خطمی ہو جاتا ہے۔ اسے مسز جیوانی کی حیثیت سے کوئی واسطہ نہیں تھا۔ میری غیر حاضری میں وہ مسز جیوانی کے وجود سے اپنی راتیں رنگین کرنے میں کھویا رہا۔ وہ تو غنیمت ہے کہ جہانگیر کی رنگینیوں سے فائدہ اٹھا کر وہ فرار ہونے میں کامیاب نہیں ہوئی ورنہ اب تک حبیب جیوانی کے گرگے ہم سب کو تہس نہس کرنے کے لئے میدان میں اتر چکے ہوتے۔ اوور۔"

ویرا کے ایک گہرے سانس کی آواز سنائی دی، پھر وہ بولی "جھوٹ بول رہے ہو یا سچ، تمہارے پاس دلیلوں کا کال نہیں ہوتا جو کچھ تم کہہ رہے ہو، میرے پاس اسے ماننے کے سوا کوئی چارہ نہیں ہے۔ اوور۔"

"میرا خیال تھا کہ تم نے اپنی کہانی سنانے کے لئے رابطہ کیا ہوگا لیکن تم یہ فضول باتیں لے بیٹھیں" میں نے اکتاہٹ کا اظہار کرتے ہوئے اس موضوع کو ختم کرنے کی کوشش کی "مجھے سب سے زیادہ اہم بات یہ ہے کہ آرنیسٹ کے صاحب فراش ہونے کے بعد کارنسلیبٹ والے کیا کر رہے ہیں؟ اوور۔"

"تم نے شاید ابھی تک اخبار نہیں دیکھا؟ اوور" اس نے سوال کیا۔

"ابھی میں بستر میں ہی دراز ہوں۔ کوئی خاص بات ہو تو سناؤ۔ اوور۔"

"کل رات آرنیسٹ کا اسٹریچر زینوں پر سے گر گیا جس کے نتیجے میں اس کے سر میں مزید ضربات آئی ہیں۔ اسٹریچر کے فریم میں دب کر اس کی ایک پنڈلی کی ہڈی بھی ٹوٹ گئی ہے۔ وہ اس ملک کے ماحول اور لوگوں سے متنفر تھا اس لئے علاج کے لئے اسے رات ہی کو اس کے سفیر کے خصوصی طیارے سے وطن منتقل کر دیا گیا جہاں شاہی اسپتال میں امریکی ڈاکٹر اس کی دیکھ بھال کریں گے۔ اوور۔"

"اس پر مٹی ڈالو! وہ میں نے بے پروائی سے کہا "وہ تو اب کھیل سے باہر ہو چکا ہے۔ جو لوگ کھیل میں رہ گئے ہیں ان کے بارے میں بتاؤ۔"

"کل رات کچھ دردناک دستاویزات کی فوٹو کاپیاں میرے پاس آئی ہیں۔ ایک پارٹی جیش قبائل اور اقلیتوں کی تنظیم کے سلامتی اور جاسوسی اسکیم کے طور پر ..... کرنے کا

ہے۔ دامسوں کا فرق ' امریکی فرم کو "کالے دھن" کے ذریعے ادا کیا جاتا ہے۔ بس واجبی سے دام ایل سی اور انوائس کے ذریعے ادا کیے جاتے ہیں۔ اوور۔"

تجارت وغیرہ سے میرا کوئی خاص واسطہ نہیں تھا لیکن مجھے مبہم سا شبہ تھا کہ اسکریپ وغیرہ پر البتہ سے قطع نظر وزن کے لحاظ سے ڈیوٹی عائد تھی اس لئے انوائس وغیرہ میں رد و بدل کرنے سے ڈیوٹی وغیرہ میں قابلِ ذکر فرق نہیں پڑتا چاہئے تھا لیکن ویرا کو وہ کاغذات ایک اہم سفارتی مشن کی طرف سے بھیجے گئے تھے۔ اس لئے ان میں یقیناً کوئی نہ کوئی ایسی بات ضرور رہی ہوگی جس کی بنا پر درآمد کنندگان کی گرفت ہو سکتی تھی' اس لئے میں نے اس بارے میں اپنی رائے کے اظہار سے گریز کرتے ہوئے کہا "وہ تمام کاغذات کس کی طرف سے آئے ہیں؟ اوور۔"

"کسی ہیری کیسنجر نے وہ لفافہ بھیجا تھا۔ اوور" ویرا کی بے پروایانہ آواز ابھری۔

"کہیں ہنری کیسنجر ہی تو تمہیں رام کرنے کے لئے میدان میں نہیں آگیا ہے؟ اوور" میں نے ناموں کی کسی مماثلت پر اور ابتدائی نتیجہ کہا۔

"ہنری نہیں' یہ ہیری ہے" اس نے ناموں پر زور دے کر کہا۔ "یہ اس کا کوئی بھائی' بھتیجا بھی ہو سکتا ہے۔ وہ کوئی بھی ہو' اس سے میری صحت پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔ اوور۔"

"آٹھ بارہ بجے تمہیں' اسی ہیری کیسنجر سے ملنا ہے؟ اوور؟" میں نے پوچھا۔

"لفافہ لانے والے نے آج دوپہر کی ملاقات کی منسوخی کی اطلاع دی تھی۔ اب مجھے ان دونوں' بے ایمان تاجروں پر جال ڈالنا ہے۔ ان میں سے کسی کو رضامند کر لینے کے بعد مجھے ہیری کیسنجر کو فون کرنا ہوگا۔ وہی مجھے بتائے گا کہ مجھے کے بارے میں بریف کرے گا۔ اس سے پہلے میں بالکل آزاد ہوں۔ اوور۔"

"یہ نہ سمجھنا کہ تم آزاد ہو" میں نے جلدی سے کہا "تمہارے بنگلے میں صرف ریپ موجود ہے بلکہ تمہارا ہوٹل بھی اُن کی نظروں میں آ چکا ہے۔ تم نے اس وقت ازبس استعمال کر کے کسی حتمی منزل کا ثبوت نہیں دیا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ دستاویزات کی نقول لانے والا قاصد' تمہاری نگہبانی کرنے میں کوئی ننھا سا حساس آلہ لگا گیا ہو' جس کے ذریعے کانفرنس میں تمہارے سانس لینے کی آوازیں بھی سنی جا رہی ہوں۔ اوور۔"

"بھاڑ میں جائے جو ہوگا' دیکھا جائے گا" اس کی جھنجھلائی ہوئی آواز ابھری۔ "مرنے والی کے بارے میں اخباری اطلاعات پڑھ کر میری کھوپڑی بری طرح گھومنے لگی تھی۔ میں تم سے بات نہ کرتی تو اب تک کوئی بہت بڑا قدم اٹھا چکی ہوتی...... ویسے میں بھی ان معاملات کو خوب سمجھتی ہوں۔ قاصد کو میری نظر بچا کر کچھ کرنے کا موقع نہیں مل سکا تھا۔ وہ کوئی سفائی تھا۔ میری سفید بالوں والی دیکھنے کی

مرعوب ہو گیا تھا۔ اوور۔"

"ان تاجروں کے سلسلے میں تم کیا کرنے کا ارادہ رکھتی ہو؟ اوور۔"

"ان میں سے قاسم نامی شخص میرا پہلا ٹارگٹ ہے۔ اُس کے حوصلے زیادہ بڑے اور خطرناک ہیں۔ میں امریکی کسٹم کی طرف سے آئی ہوئی تحقیقی انسپکٹر کی حیثیت میں اس سے براہ راست ملنے کا ارادہ رکھتی ہوں۔" اس نے کہا "اگر میں خود کو اردو سے نابلد ظاہر کروں تو وہ میری رنگت اور انگریزی لب و لہجے سے فوراً دھوکا کھا جائے گا اور میرا کام آسان ہو جائے گا۔ بصورتِ دیگر وہ مجھ سے داؤ پیچ چلنے کی کوشش کرے گا۔ اوور۔"

"امریکا سے آئی ہوئی' ایک سرکاری افسر کی حیثیت میں تم اُس سے ہتھیاروں کی ذخیرہ اندوزی کا مطالبہ کیسے کر سکو گی؟ کیا وہ تمہاری اصلیت کی طرف سے شبے میں نہیں پڑ جائے گا؟ اوور۔"

"وہ ایک بار اپنے جرائم کا اعتراف کر کے ہتھیار ڈال دے گا تو میں خود اُسے سنبھال لوں گی۔ ابتدائی مرحلے پر میں اسے ہتھیاروں کی ہوا بھی نہیں لگنے دوں گی۔ ساری بات باہر سے آنے والے مال کے بارے میں ہوگی۔ اوور۔"

"میرا مشورہ ہے کہ ہتھیاروں کی بات ضرور کرو۔" میں نے سوچتے ہوئے کہا۔ "اس طرح یہ پتا چل سکے گا کہ وہ اپنے مفادات کے لئے کس حد تک جا سکتا ہے۔ اوور۔"

اس کی دبی دبی' معنی خیز ہنسی سنائی دی' پھر وہ بولی "جب سے تمہارے دل میں حب الوطنی کے جراثیم بیدار ہوئے ہیں' تم ہر ایک کی قومی وفاداریوں کو تولنے کی فکر میں رہنے لگے ہو۔ اوور۔"

"تم میرا معاشرتی سروے بھی کر سکتی ہو۔ اپنے ماضی کی بنا پر مجھے یہ فائدہ ہے کہ میں دوہرے چہرے رکھنے والوں تک رسائی رکھتا ہوں۔ یہ بڑی بدقسمتی کی بات ہے کہ مجھے' ابھی تک ہر طبقے نے مایوس کیا ہے۔ سیاسی رہنماؤں سے بشمول سرکاری اہل کاروں تک' ہر کوئی بے ایمان ہے وہ کھل کر بے ایمانی کرنے پر تلا ہوا ہے۔ اپنے مفاد اور مقاصد کے حصول کے لئے ہر حد کو عبور کرنے پر تلا رہتا ہے' خواہ وہ قوم فروشی ہو یا ملک فروشی۔ ہو سکتا ہے کہ تاجر مجھے اتنا مایوس نہ کریں۔ اوور۔"

"یہ تمہاری خام خیالی ہے' ڈیئی! جن کے منہ کو حرام لگ جاتا ہے' وہ کسی اخلاقی' قانونی' سیاسی' مذہبی یا سماجی حد کی پروا نہیں کرتے۔ یہ رجحان پاکستان ہی میں نہیں پایا جاتا' یہ وبا عالم گیر ہے۔ اب تم خود ہی سوچو کہ اس قدر نامساعد حالات میں تم جیسا واحد سپاہی کس کس سے لڑ سکتا ہے۔ اوور۔"

"جس جس سے لڑنا ممکن ہے' لڑوں گا۔" میں نے' دل ہی دل میں روز مرہ بولی جانے والی اردو کے جدید محاوروں پر اُس کی دسترس سے محظوظ ہوتے ہوئے مضبوط لہجے میں کہا۔ "ایسے عناصر کو ان کے حال پر نہیں چھوڑا جا سکتا۔ ان کی بیخ کنی نہ کی جائے تو یہ

کمانے کے روگ میں مبتلا نئے لوگ ان راستوں پر چل پڑتے ہیں۔ اور وہ۔"

"تم ہر بار مجھے چوری سے اتار دیتے ہو۔" اس کی چونکی ہوئی آواز ابھری' جیسے اسے کوئی بھولی ہوئی بات یاد آ گئی ہو۔ "میں یہ جاننا چاہتی تھی کہ تم میرے ساتھ قاسم کے پاس چل سکو گے؟ اور وہ۔"

"کوئی نہ کوئی راہ نکالی جا سکتی ہے۔" میں نے بے پروایانہ انداز میں کہا "لیکن تمہیں ایک بیک میری ضرورت کیوں محسوس ہونے لگی؟ تمہیں اس سے کوئی خطرہ نہیں ہو گا۔ اور وہ۔"

"خطرے یا پریشانی کی بات نہیں' یہ پروٹوکول کا معاملہ ہے۔" اس کی سنجیدہ آواز ابھری۔ "کسی غیر ملک سے کوئی افسر آتا ہے تو اسے اجنبی ملک میں تنہا نہیں چھوڑا جاتا۔ مقامی محکمے کا کوئی نہ کوئی ہم منصب' دفتری معاملات میں اس کے ساتھ ضرور رہتا ہے۔ تم مقامی کسٹم آفیسر کے طور پر میرے ساتھ رہو گے تو وہ زیادہ مرعوب ہو گا۔ اور وہ۔"

اس کی بات معقول تھی اور میں خود بھی ورونا شار کو دیکھنا چاہتا تھا لیکن مشکل یہ تھی کہ ارنیسٹ کے جانشین' میری' کسبنجر کی طرف سے ویرا کی نگرانی کئے جانے کا خوف تھا جب کہ میں ان لوگوں کی نظروں میں نہیں آنا چاہتا تھا۔ اس بارے میں ویرا کے دو دلائل خاصے حوصلہ افزا ثابت ہوئے۔ اوّل یہ کہ وہ لوگ مجھے زیادہ بھی لیجنڈ تو زیبی کے طور پر شناخت نہیں کر سکتے تھے کیونکہ ان کی نگرانی میں میرا کوئی کردار نہیں تھا۔ دوم یہ کہ ان لوگوں کے ساتھ تعاون کی راہ استوار ہو جانے کے بعد' اس امر کا امکان کم ہی تھا کہ ویرا کا تعاقب کیا جاتا۔ وہ چپ کی وجہ سے' ویسے بھی ہر لمحے ان کی نظروں میں تھی۔ یہ اور بات تھی کہ چپ اس کے جسم سے نکل کر اس کے پرس یا جیب میں منتقل ہو چکا تھا۔

بازار روس' ساڑھے دس بجے تک کھل جاتا تھا' اس لئے ویرا سے گیارہ بجے قاسم کے دفتر میں ملنے کا وقت طے ہوا اور میں نے اپنی تیاریوں کے لئے کسل مندانہ انداز میں بستر چھوڑ دیا۔

ناشتے کی میز پر میں نے جہانگیر اور غزالہ کو مسز جیوانی کے بارے میں' ویرا سے ہونے والی گفتگو کے متن سے آگاہ کر دیا تاکہ ہم تینوں کے بیانات میں کہیں کوئی تضاد نہ ابھرنے پائے۔

"تم ہمیشہ ہی میری مٹی پلید کرتے رہتے ہو۔" میری بات مکمل ہونے پر' جہانگیر کن انکھیوں سے غزالہ کی طرف دیکھتے ہوئے' بے ڈھنگے پن سے ہنستا ہوا بولا "مجھے مسز جیوانی پر لٹو ہونے کی کیا ضرورت تھی؟"

غزالہ ہم میں سے تھی لیکن وہ جہانگیر اور سلمیٰ کے ساتھ بے حد شکر ہونے کے باوجود' حجاب اور ایک خاص فاصلہ برقرار رکھتی چلی آ رہی تھی۔ جہانگیر کے حریصانہ کرتوتوں سے پوری طرح باخبر ہونے کے باوجود' اس نے جہانگیر کو اپنی معلومات کی ہوا تک نہیں لگنے دی تھی۔ اس لئے جہانگیر کا پہلا فقرہ مکمل ہوتے ہی وہ اپنی چائے کی پیالی میز سے اٹھا کر تیز تیز قدموں سے کچن کی طرف چل دی تاکہ اس بے حجابانہ گفتگو میں فریق بننے سے بچی رہ سکے۔

"مسز جیوانی تو پھر قریب کی عورت تھی' تم تو کسی خوش شکل جھنگن پر بھی فدا ہونے کے طبعی رجحان رکھتے ہو۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے کہا "ذرا آئینہ کو دیکھ کر تمہیں جھریاں نظر آتی ہیں۔ تمہارے لاشعور میں اس کا گہرا خوف جاگزین ہے ہو نا' تم اس سے بہت پہلے اس کے ہاتھوں سے جوتے کھا چکے ہوتے۔"

"زبیر! تم حد سے بڑھ رہے ہو۔" وہ دبی آواز میں بڑبڑایا۔ "میں بھی پارسا نہیں ہوں۔ تمہارے کچھ لوں پر میں پوری انسائیکلوپیڈیا لکھ سکتا ہوں۔۔۔ رہی یہ ویرا تو اس کے بارے میں تم ہی بہت کچھ بتا چکے ہو۔"

"عزت اور وقار کے ساتھ پیمان باندھ کر' آپ چند پرندوں کا شکار کھیلنے اور پاگلوں کی طرح ہر اربے قحبہ کے جانور کے پیچھے بھاگتے رہنے میں بہت فرق ہے۔" میں نے ملامت بھرے لہجے میں کہا "اپنے ساتھ میرا موازنہ کر کے مجھے شرمندہ کرنے کی کوشش نہ کرو۔ مسز جیوانی نے خودکشی کرنے سے پہلے جو کچھ بتایا تھا' وہ تمہارے ڈوب مرنے کے لئے کافی ہے۔ غضب خدا کا اگر تم اور عورت سے پٹ کر خوش ہوتے تھے۔"

"میں نے بھی اسے مار مار کر نیلا اور اودا کیا ہوا تھا۔ اتفاق ضرب لگتے ہی وہ غصے میں بھنّا اٹھا۔ "تم نے اس الو کی پٹھی کی کہانی سنی تھی تو اسی وقت مجھ سے بھی بات کی ہوتی پھر میں بتاتا اصل قصہ کیا تھا۔۔۔"

"مجھے معلوم ہے۔" میں نے از راہ تمسخر' خوشامد کرتے ہوئے کہا "موت کے پاؤں' پالنے میں نظر آ جاتے ہیں۔ لات کھانے اور جوتے کھانے کا عادی ہوئے بغیر کوئی بھی معقول قسم کا' زمینہ اچھا اور عاشق نہیں بن سکتا۔ مسز جیوانی کی برادری کا اصول اچھا مرزا غالب کی شاعری میں بھی سند پا چکا ہے۔"

"اب بلا وجہ میرے منہ نہ لگو۔" وہ بدک کر بولا "شعر و شاعری اور مجنوں والا سست قسم کا عشق تم ہی کو مبارک ہو۔ میں تو لکھنؤ میں نہیں پڑا۔" وہ منہ بسورتا ہوا' چائے پینے میں مصروف ہو گیا۔

اس کی زبان سے لکھنؤ جیسے مقیّد لفظ کا برمحل استعمال سن کر میں نے حیرت سے اسے گھورا' لیکن اسے اپنی طرف متوجہ پا کر میں نے خاموش رہنے میں ہی عافیت سمجھی۔ وہ میرا جگری دوست ضرور تھا لیکن بے انتہا تنگ نظر اور زود حس قسم کا تھا۔ مجھ سے برہم ہو جاتا تو اسی وقت مجھے اور غزالہ کو ایک بیک رخصت کر دیتا جب کہ مجھے غزالہ کے لئے اس کی چھت کا سایہ درکار تھا۔

یہ اور بات ہے کہ اس کی برہمی کبھی بھی دیرپا ثابت نہیں ہوئی۔ اشتعال کی لہر کافور ہوتے ہی اسے اپنی تنگ نظری اور زود

کا احساس ہو جاتا تھا اور وہ خود فراموشی سے پریشان ہو کر مصالحت کا کوئی بہانہ تلاش کرنے پر تل جاتا تھا۔ یہ اُس کی اتنی بڑی خوبی تھی جو اُس کی ذات کی ہر کوتاہی کا ازالہ کر دیتی تھی۔

دس بجے میں گھر سے روانہ ہوا تو کار چلاتے ہوئے میرا ذہن اپنے مستقبل میں اُلجھا ہوا تھا۔

جب تک میں ٹی والوں کا بے دام غلام بنا رہا، میرے شب و روز اپنے بڑوں کی مرضی کے تابع رہے۔ وہ جب اور جہاں چاہتے مجھے بلا لیتے تھے اور جب میں نے ان سے بغاوت کی راہ اختیار کی تو وہ اپنے پورے وسائل کے ساتھ میری بو پر لگ گئے۔ ان کے ساتھ ملک اور گھر گھر میری آنکھ مچولی ہوتی رہی، جس میں چند بدمعاش دشمنوں سے قطع نظر، بحیثیت مجموعی میرے ستارے یاور رہے۔ حتیٰ کہ خود جمی لائیڈ بھی میرے مقابلے میں آ کر ذلیل و خوار ہو کر فرار ہونے پر مجبور ہو گیا۔ اور جب ٹی کی گن بوٹ کے اغوا سے لے کر ان کے گولہ بارود کے گودام کی بربادی تک زیرِ زمین دنیا میں میرے کارناموں کی دھوم مچی ہوئی تھی تو خود مافیا والے بھی لاعلمی میں میرے پیچھے لگ گئے۔

ان کی کارکردگی اور وسائل کی نوعیت سے لاعلم ہونے کے باوجود میں یہ جان چکا تھا کہ میری پاکستان واپسی سے مافیا والے نہ صرف پوری طرح باخبر تھے بلکہ انہوں نے مجھے میرے خطرناک دشمنوں کے خلاف مسلح تحفظ بھی فراہم کیا اور آخر کار وہ مجھے ایسے مقام پر لے آئے جہاں میں نے ڈان کوری کے سامنے خود کو مافیا کے حوالے کر دیا۔

جب تک میں مافیا سے باہر کا آدمی تھا، وہ لوگ ہر وقت مجھ پر نگاہ رکھتے تھے لیکن ان سے وفاداری کا حلف اٹھانے کے بعد، جب میں بھی مافیا کے مقامی یونٹ چیف کے اقتدار میں شریک ہو گیا تو مجھے ہر نگرانی سے نجات مل گئی جس کے طفیل، میں آزادانہ نقل و حرکت کے قابل ہو گیا تھا۔

مافیا میں میں نے بہت تیزی کے ساتھ اپنی ساکھ بنائی تھی جس میں میری کارکردگی کے ساتھ بخت و رام کی مہارتوں کا بھی بہت دخل تھا۔ اسے بھی لاکھ بڑے نے مجھے رام کرنے یا ٹھکانے لگانے کے لئے پاکستان بھیجا تھا اسی لئے ڈرا، دھمکا کے دیدہ بے اور طنطنے کے ساتھ مجھے رام کرنا چاہ رہی تھی۔ اسی زعم میں وہ میرے خلاف مسلح کارروائی پر تل گئی، جس کے نتیجے میں نہ صرف اس کے متعدد حامی مارے گئے بلکہ وہ خود بھی شدید زخمی ہو گئی۔

میری وہ کارکردگی مافیا والوں کے لئے قابلِ رشک تھی کیونکہ پاکستان کے آزاد قبائلی علاقوں کی فیکٹریوں سے اعلیٰ درجے کی ہیروئن کے حصول میں ٹی اور مافیا میں مسابقت تھی۔ ٹی اسے سستے داموں پاکستان میں پھیلانے کے پُراسرار مشن پر کام کر رہی تھی جبکہ مافیا والے اسی جنسِ منحوس کو جرائم کے منافع بخش یورپ اور امریکا کی حساس اور زرخیز منڈیوں میں اسمگل کر کے ڈالروں کے انبار لگانا چاہتے تھے۔

مفادات کے اس کھلے تصادم میں مافیا والے ابتدائی مرحلے پر ٹی کے قدم اکھاڑنا چاہتے تھے تاکہ ان کے مقابلے میں بہترین ہیروئن کا کوئی دوسرا خریدار پاکستانی منڈی میں باقی نہ رہے اور وہ اپنی شرائط پر ہیروئن ہوا اور خرید سکیں۔ اس وجہ سے مافیا میں میری کارکردگی کو میری توقع سے زیادہ سراہا گیا۔ یہ میری کامیابی کی انتہا تھی کہ سیٹھ حبیب جیوانی کی مجبوراً روپوشی کے دوران میں مجھے مقامی مافیا کا قائم مقام چیف بنا دیا گیا۔

دوسری طرف دُردانہ سے مصالحت بلکہ دوستی کر لینے کے بعد میری ٹی پر سرگرمیوں سے لاعلم تھی۔ اسے یہ جان کر یقیناً خوشی ہوئی ہوگی کہ مسز جیوانی نے میری ہی رفاقت کے نتیجے میں خودکشی کی تھی اور حبیب جیوانی کو وہ پاکستان میں اپنے باپ کے مفادات کا دوسرا بڑا دشمن تصور کرتی تھی۔

میری دو طرفہ کامیابیوں سے اس وقت تک دونوں ہی فریق زچ تھے مگر میں جانتا تھا کہ وہ صورت حال زیادہ دیر تک قائم نہیں رہ سکتی تھی۔ منظم عالمی جرائم کی بساط پر سیٹھ حبیب جیوانی اور دوسرا لائیڈ زر بہا نے درجے کے مہرے تھے۔ ان دونوں کے دل و دماغ کے آقا جوانی عالمی سرگرمیوں اور مفادات پر گہری نظر رکھتے تھے، خوب سمجھ رہے تھے کہ میری ذات کی وجہ سے انہیں جنوب مشرقی ایشیا کی بہترین پیداواری منڈی میں نقصانات اٹھانے پڑ رہے تھے۔

ہیروئن کی عالمی تجارت میں مُرزاان اور جمی لائیڈ دو سب سے بڑے حریف تھے۔ وہ حالات کو پڑھ رہے تھے اور ہر ایک مجھے اپنی تحویل میں رکھنے پر تلا ہوا تھا۔ اس لئے وہ دونوں، میرے بارے میں اپنی اپنی معلومات کا تبادلہ کئے بغیر مذاکرات کی میز پر آمنے سامنے بیٹھنے کے لئے کوشاں تھے تاکہ وہاں، صورت حال کی نزاکت کے مطابق، اپنے اپنے کارڈ کھیل کر آخری فتح حاصل کر سکیں۔

میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ وہ مرحلہ کیوں ملتوی ہوتا چلا جا رہا تھا لیکن ایک بات یقینی تھی کہ وہ مذاکرات جب بھی ہوتے، میری آزادی کے لئے مہلک ثابت ہوتے۔ میں بیک وقت دونوں فریقوں کو بے وقوف بنا کر، اُن کی جڑیں کھوکھلی کرنے کی کارروائی جاری نہیں رکھ سکتا تھا۔ مجھے ان دونوں عالمی تنظیموں میں سے کسی ایک کا پوری طرح وفادار ہونا پڑتا۔

مافیا یا ٹی میں سے کسی ایک کے قبضے میں چلے جانے کا مطلب میری انفرادی آزادیوں کا خاتمہ ہوتا جب کہ میں ملّا سرکار کے پھیلائے ہوئے فتنے کو جڑ سے ختم کرنے کے بعد غزالہ کے ساتھ امن و سکون کی گھریلو زندگی گزارنا چاہتا تھا۔ ہم دونوں کی نا آسودہ آرزوئیں اور زخمی خواہشات اب کسی دوسرے دلدار آقا کی متحمل نہیں ہو سکتی تھیں۔

شہر کے ٹریفک کے بے پناہ سیلِ رواں میں پھنستے ہی میرے

خیالات کا تسلسل ٹوٹ گیا۔ دفاتر میں کام کرنے والے ملازمین کا رش ختم ہو چکا تھا لیکن شہر کی سڑکیں دیر سے نکلنے والے کاروباری افراد کے ہجوم سے بھری ہوئی تھیں۔ ہر طرف بھانت بھانت کی سواریوں کا اژدحام رواں تھا۔

میری گاڑی اس بے ہنگم ہجوم میں رینگ رینگ کر نیو چالی کے معروف علاقے کی طرف بڑھتی رہی۔ اعصاب شکن اور سست رفتار ڈرائیونگ کے بعد میری گاڑی نیو چالی کے علاقے میں داخل ہوئی تو وہاں گاڑیوں، ٹرکوں اور ہاتھ گاڑیوں کا اتنا رش تھا کہ کار تو کجا موٹر سائیکل کی پارکنگ کی بھی گنجائش نہیں تھی۔

میں نے حقانی چوک سے آئی آئی چندریگر روڈ پر ہوتے ہوئے دو مرتبہ نیو چالی کا چکر لگایا لیکن اس دوران میں کہیں بھی کار پارکنگ کی جگہ تلاش نہیں کر سکا۔

تیسری مرتبہ میں نے جیب بینک پلازا کی عقبی سڑک کا رخ کیا اور وہاں نو ٹی بلکہ ٹریفل پر رکنگ کرانے والے رشوت ور افراد سے بچتا ہوا ایک پرائیویٹ پارکنگ لاٹ میں داخل ہو گیا۔ کسی زیر تعمیر عمارت کی تعمیر میں خالی پڑے ہوئے پلاٹ کا ایسا مصرف نہیں کاروباری ادارے میں وہ بہترین مصرف تھا۔

نیو چالی کا چکر لگاتے ہوئے وہ سالخوردہ سی دو منزلہ عمارت میری نظروں میں آ چکی تھی جس پر قاسم برادرز کا بڑا سا بورڈ نصب تھا۔ عمارت ہی کی طرح وہ بورڈ بھی بہت پرانا نظر آ رہا تھا۔ جس کا مطلب تھا کہ وہ لوگ نو دولتیے نہیں تھے۔ فرم کے نام سے ظاہر ہو رہا تھا کہ کاغذی طور پر اس ادارے کے ایک سے زائد مالکان تھے جن میں قاسم، سب سے بڑا بھائی یا چند کاروباری لڑکوں کا باپ ہو سکتا تھا۔

میری رسٹ واچ میں اس وقت گیارہ بجنے میں تین منٹ باقی تھے اس لئے میں اپنے گرد و پیش میں نظریں دوڑاتا ہوا اس عمارت کی طرف بڑھا، اسی لمحے مجھے ویرا ایک پرائیویٹ ٹیکسی سے اترتی ہوئی نظر آئی۔ اپنے لباس اور وضع قطع سے وہ اس وقت ایک باوقار افسر نظر آ رہی تھی اور اس کے ہاتھ میں ایک سیاہ چرمی بیگ جھول رہا تھا۔

میں نے اپنی رفتار قدرے سست کر لی۔ اس اثنا میں ویرا بھی مجھے دیکھ چکی تھی اور پھر ہم دونوں ہی تقریباً ایک ساتھ زینوں میں داخل ہوئے۔ زینوں سے جب تک باہر کا منظر نظر آتا رہا ہم دونوں ایک دوسرے کے لئے بالکل اجنبی بنے، لاتعلقانہ انداز میں بلڈنگ کی طرف بڑھتے رہے تاکہ کوئی ویرا کی نگرانی کر رہا ہو تو اسے یہ اندازہ ہو سکے کہ میں اس کے ساتھیوں میں سے تھا۔

"تم تو پوری افسرانہ شان سے آئی ہو۔" میں نے اس کی آنکھوں پر موجود شفاف شیشوں اور سنہرے فریم سے منسلک گلے میں جھولتی ہوئی سنہری زنجیر کا جائزہ لیتے ہوئے انگریزی میں کہا کیونکہ نئے نئے زمانے میں اسے اردو زبان سے بالکل لاعلمی کا اظہار کرنا تھا۔

"تمہیں معلوم ہے کہ میری بینائی ٹھیک ٹھاک ہے لیکن عینک سے بردباری میں اضافہ ہو جاتا ہے۔ اس لئے سادہ شیشوں والی عینک پہن لیا ہے۔" اس نے مسکراتے ہوئے کہا۔

اس عمارت کی زیریں منزل پر غالباً کوئی گودام تھا کیونکہ وہاں راستے کا بڑا پھاٹک بند اور مقفل نظر آیا تھا۔ پہلی منزل پر زینے کا اختتام ایک وسیع ہال میں ہوا جسے لکڑی اور شیشے کے پارٹیشن لگا کر بہت سے چھوٹے بڑے کیبنوں میں تقسیم کر دیا گیا تھا۔ استقبالیہ والا حصہ مختصر لیکن صاف ستھرا تھا جہاں ایک سفید میز کے عقب میں ایک خوبرو لڑکی بیٹھی ہوئی تھی۔ اس کے سامنے کیلی فون رکھا ہوا تھا اور وہ فون پر کسی سے بات کر رہی تھی۔

اپنی گفتگو میں کوئی رخنہ ڈالے بغیر اس لڑکی نے مسکراتے ہوئے اپنے سر کو ہلکی سی جنبش دے کر ویرا کا استقبال کیا۔ اس کا سفید چمڑی دیکھ کر لڑکی نے مجھے بری طرح نظر انداز کر دیا تھا۔

ہم لوگوں کو گوروں سے آزادی حاصل کئے ایک طویل مدت بیت چکی تھی۔ غلامی کے دور میں پروان چڑھنے اور پیدا ہونے والے افراد اپنی عمر کے آخری حصے سے گزر رہے تھے اور نئی نسل آزادی کی فضا میں پل بڑھ رہی تھی لیکن مجھے یہ دیکھ کر ہمیشہ دکھ ہوتا تھا کہ صرف انگریز ہی نہیں بلکہ ہر گوری چمڑی والی مخلوق کے سامنے ہمارا اجتماعی رویہ فدویانہ ہوتا تھا جس سے احساس کمتری کی ناگوار بو آتی تھی۔

"فرمائیے! میں آپ کی کیا خدمت کر سکتی ہوں؟" اپنی کال ختم کرکے اس لڑکی نے انگریزی میں ویرا سے سوال کیا اور مجھے اعتبار مشرقی بعید سے مشرق وسطیٰ تک کی وہ ساری قومیں یاد آئیں جو انگریزی سے آشنا ہونے کے باوجود کسی بھی اجنبی کو اپنی زبان سے مخاطب کرنے میں فخر محسوس کرتی ہیں۔

مشرقیوں کو تو خیر متعصب اور تنگ نظر کہا جاتا ہے، یورپ تک فرانس تک میں یہ عالم ہے کہ ہر فرانسیسی باشندہ کسی بھی اجنبی کو پہلی بار فرنچ ہی میں مخاطب کرتا ہے اور جب تک اس کا مخاطب فرنچ سمجھنے سے اپنی معذوری کا اظہار نہ کرے، وہ کسی دوسری زبان کا سہارا لینا پسند نہیں کرتا لیکن پاکستانی قوم اپنے سابقہ آقاؤں کی زبان بولنے میں اس حد تک فخر محسوس کرتی ہے کہ علمیت اور روشن خیالی کے اظہار کے لئے انگریزی بولنا ناگزیر بن کر رہ گیا ہے۔

"ہمیں قاسم صاحب سے ملنا ہے۔" میں نے اس لڑکی کو اپنے وجود کا احساس دلانے کے لئے خشک لہجے میں کہا۔

"آپ ان کے ساتھ آئے ہیں؟" اس نے ذہین ہوتی نظروں سے میرا جائزہ لیتے ہوئے پوچھا۔

"میں ان کے ساتھ نہیں، یہ میرے ساتھ آئی ہیں۔ میرا نام دلاور خان ہے اور میرا تعلق کسٹم انٹیلی جنس سے ہے۔" میرے لئے اس مرحلے پر اس لڑکی کو مرعوب کرنا ضروری تھا۔

"اوہ!" وہ اضطراری طور پر اپنی کرسی سے اٹھ کھڑی ہوئی۔

بولڈ پر روبن دبا کر اپنے "سر" کو میری آمد کی اطلاع دی اور پھر ہمیں فوراً ہی اندر جانے کی اجازت مل گئی۔

لابی سے آراستہ راہداری میں اُجلی کیبنوں کے درمیان سے گزرتے ہوئے ہم دونوں ایک کمرے کے قریب پہنچے تو ایک ادھیڑ عمر اور خوش پوش شخص نے خود ہی دروازہ کھول کر ہمارا استقبال کیا۔

میرے ساتھ اسے میرا نام بتایا گیا تھا لیکن دریا کو دیکھتے ہی اس نے گڈ مارننگ کہا اور مجھ سے ہاتھ ملانے کے بعد دریا کے تمبیہ چہرے کی طرف دیکھتے ہی اندر مڑ گیا۔

"کیسے رنا ور صاحب' آپ نے کیسے زحمت کی؟" اس نے اپنی نشست سنبھال کر انگریزی میں کہا "آپ چائے پینا پسند کریں گے یا کافی لیں گے.... آپ نے ان خاتون کا تعارف نہیں کرایا.... مجھے قاسم علی کہتے ہیں۔"

"یہ مسز لیزلی قلعام ہیں۔ امریکی کسٹم ڈپارٹمنٹ کی سینئر افسر ہیں۔" میں نے دریا کا تعارف کراتے ہوئے قاسم کے چہرے پر خوف کی زردی اُتر کر گزرتے ہوئے دیکھی۔ اس نے اپنے ہونٹوں پر زبان پھیرتے ہوئے دریا کے ساتھ رسمی فقروں کا تبادلہ کیا اور گھنٹی بجا کر آفس بوائے کو چائے لانے کی ہدایت کر دی۔

"مسٹر قاسم! آپ امریکا سے کافی بزنس کرتے ہیں۔" دریا نے چھوٹی بیگ میں سے چند فائلیں اور فرسودہ کاغذات کا ایک پلندہ نکالتے ہوئے خشک کاروباری لہجے میں کہا "اور اگر ہماری معلومات درست ہیں تو آپ کا یہ تمام کاروبار بظاہر چار امریکی کمپنیوں سے ہے لیکن اصل میں یہ سب جان طری کے مختلف کاغذی روپ ہیں۔"

دریا کا پہلا وار ہی براہ راست اور کاری ثابت ہوا۔ قاسم کی آنکھیں حیرت اور پھر خوف سے پھیلتی چلی گئیں۔ اس بار اس کے چہرے پر پھیلنے والی زردی زیادہ جم کر رہ گئی تھی۔ دریا اس کی طرف متوجہ نہیں تھی بلکہ بات کرتے ہوئے بھی وہ ان کاغذات کو سنبھالنے میں مصروف رہی تھی جو وہ نجانے کہاں سے اٹھا لائی تھی۔ مجھے پورا یقین تھا کہ وہ سب میری کسٹمبر کی طرف سے نہیں آیا ہوگا کیونکہ اس نے صرف چند اہم کاغذات کی نقول فراہم کرنے کا وعدہ کیا تھا۔

"یہ... یہ میرے لئے... ایک نئی اطلاع ہے۔" اس نے ہکلاتے ہوئے کہا۔

"یقیناً ایسا نہیں ہے۔" دریا نے عینک کے شفاف شیشوں کے عقب سے اسے گھورتے ہوئے سرد لہجے میں کہا۔ "جان طری کے ساتھ تمہاری ذاتی خط و کتابت میں ایسا مواد موجود ہے جس کی بنا پر تمہیں اصل حقیقت سے بے خبر نہیں سمجھا جا سکتا۔"

"اگر یہ بات درست بھی ہو تو اس میں میرا کیا قصور ہے؟" اس بار قاسم نے بے بسی سے میری طرف دیکھتے ہوئے کہا تھا۔ "میرا خیال ہے کہ یہاں بھی اگر ایک ڈری چاہے تو دس کمپنیاں کھول سکتا ہے۔ اس میں کوئی جرم نہیں ہے اور اگر جان طری کوئی خلاف قانون حرکت کر بھی رہا تھا تو یہ اس کا اور امریکی حکام کا معاملہ ہے۔ اس سے میرا کیا تعلق ہے؟"

"تمہارا تعلق نہ ہوتا تو مسز لیزلی قلعام کو تحقیقات کے لئے یہاں نہ آنا پڑتا۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے کہا۔ "تمہارے بارے میں ہم نے بھی خاصی چھان بین کی ہے۔ مسز لیزلی قلعام کے فارغ ہونے کے بعد ہم اپنے کھاتے کھولیں گے۔" میں نے انگریزی زبان کا استعمال جاری رکھا تاکہ دریا کی اردو دانی کا راز نہ کھل سکے۔

"جان طری سب سے پہلے انکم ٹیکس چوری کرنے کے الزام میں گرفت میں آیا تھا۔" دریا نے پوری طرح قاسم کی طرف متوجہ ہوتے ہوئے کہنا شروع کیا۔ "ریکارڈ کی جانچ پڑتال سے ثابت ہوا کہ تم اس کے سب سے بڑے گاہک ہو اور وہ تمہیں بہت سی ممنوعہ اور غیر ممنوعہ دھاتیں یہاں سے سمگلنگ کے اصولوں پر ایکسپورٹ کرتا رہا ہے۔ اس انڈر انوائسنگ پر تم یہاں خطیر آمدنی ڈیوٹی بچا کر بے اندازہ منافع کما رہے تھے اور مالیت کے فرق کی رقم جان طری کو اپنے کالے دھن سے ادا کرتے تھے جس کا تمہارے خطوط میں ذکر ہوتا تھا لیکن جان طری نے ان بھاری رقوم کی وصولیابی اپنے کھاتوں میں نہیں دکھائی تھی۔ یہ معاملہ محکمے کے زیر اس وقت آیا جب یہ بات سامنے آئی کہ تم اور جان طری غلط بیانی کے ذریعے ممنوعہ اشیا کی درآمد برآمد کا کام بھی کر رہے تھے۔"

"ڈیوٹی کی یہ چوری کروڑوں سے بھی متجاوز ہے۔" دریا کی گفتگو میں دفعتاً آتے ہی میں نے لقمہ دیا۔

"آہستہ' آہستہ بولو!" وہ ہاتھ اٹھا کر اضطراری لہجے میں بولا۔ مصیبت کے ان کٹھن لمحات میں اس نے اردو ہی کا سہارا لیا تھا۔

"یہ کیا کہہ رہا ہے؟" دریا نے معصومیت سے مجھ سے سوال کیا۔

"آہستہ بولنے کی التجا کر رہا ہے۔" میں نے فاتحانہ مسکراہٹ کے ساتھ اسے آگاہ کیا۔

اسی وقت آفس بوائے چائے کی ٹرے لے آیا۔ جتنی دیر وہ چائے لگاتا رہا' ہم تینوں خاموش رہے۔

"میرے دفتر میں کوئی نہیں آئے گا۔" آفس بوائے کے فارغ ہونے پر قاسم نے اسے ہدایت دی۔ "شاہدہ کو کہہ دو کہ جب تک میرے پاس مہمان بیٹھے ہیں میں فون بھی نہیں سنوں گا۔"

"میں نے بلیک میں کوئی ڈیل نہیں کی۔" قدرے توقف کے بعد قاسم کے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی آواز برآمد ہوئی۔ "جان طری اگر کھیلے کر رہا تھا تو وہ اس کا فعل تھا۔ میرا اس سے کوئی تعلق نہیں۔ میں نے انڈر انوائسنگ یا مس ڈکلریشن کا کوئی جرم نہیں کیا۔ یہ میرے ساتھ زیادتی ہے۔"

"تم نے جرم کیا یا نہیں' یہ دیکھنا مقامی حکام کا کام ہے۔" دریا نے ڈھٹائی سے کہا۔ "امریکی کسٹم کو جان طری کے جرائم کے

خلاف ثبوت اور دستاویزی ریکارڈ ہیں۔ تمہاری نئی کھیپ جو ابھی کھلے سمندر میں ہے، میری نگرانی میں جہاز سے اترے گی۔ اس کی تجزیاتی رپورٹ کی روشنی میں میرا کام خاصا آسان ہو جائے گا۔"

قاسم کے حلق سے ایک خفیف سی کراہ برآمد ہوئی اور وہ بے اختیار اپنی کرسی کی پشت گاہ سے ٹکتا چلا گیا۔

میری کیسینجر نے ریٹا کو قاسم کی کمزوریوں سے اتنی اچھی طرح آگاہ کیا ہوا تھا کہ تھوڑی ہی دیر میں اس کی ساری مدافعت دم توڑ گئی۔ اس کا چہرہ پسینے میں ڈوب گیا اور وہ رحم طلب انداز میں گڑگڑانے پر اتر آیا۔

"میں تباہ ہو جاؤں گا۔" وہ دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام کر اردو میں مجھ سے مخاطب ہوا۔ "میں تم دونوں کو منہ مانگی رقم دینے کے لئے تیار ہوں۔ یہاں لے لو، سوئٹزرلینڈ میں لے لو، جہاں اور جس کرنسی میں چاہو۔ میں رقم کا بندوبست کر دوں گا لیکن مجھے اس چکر سے بچا لو ورنہ یہ جال مجھے لے ڈوبے گا۔"

"ممنوعہ اشیا اور دوائیں تم کس لئے منگواتے ہو؟" میں نے اس خیال سے سوال کیا کہ کہیں وہ فدائی اور انہی مقاصد کے لئے در پردہ حکومت کی مدد تو نہیں کر رہا ہو اور اسی وجہ سے میری کیسینجر نے اسے ٹارگٹ بنایا ہو تاکہ اس طرح ایک تیر سے دو شکار کھیل سکے جس میں جیت اسی کی ہوتی تھی۔

"یہ سب کھلی مارکیٹ کے آئٹم ہیں۔ جب اور جتنا مال چاہو منگوالو اور منہ مانگے داموں پر نقد بیچ دو۔" اس نے معافانہ لہجے میں کہا۔ "لیکن مجھے یہ معلوم نہیں تھا کہ اس بزنس میں یہ ویلن بھی رکھنا پڑے گا۔"

"تم لوگ کس زبان میں اور کیا باتیں کر رہے ہو؟" ریٹا نے خشک لہجے میں ہمیں ٹوکا۔

"یہ اردو میں سودے بازی کی پیشکش کر رہا تھا۔" میں نے ریٹا کو بتایا۔ میرے انکشاف پر ریٹا کا ابتدائی ردعمل دیکھتے ہی قاسم کا چہرہ یکلخت دھواں ہو گیا۔

"یہ کس کا سودا کرنا چاہ رہا ہے؟ میرا؟ تمہارا؟ یا اپنا؟" ریٹا نے آنکھیں نکال کر درشت لہجے میں سوال کیا۔ "اور تم ایک ذمے دار افسر ہوتے ہوئے بھی یہ ہتک آمیز پیشکش سن رہے تھے۔"

"یہاں یہ سب چلتا رہتا ہے۔" میں نے نرمی سے کہا۔ "پیسے کے بغیر سرکاری لین دین کو کوئی اپنی ہتک نہیں سمجھتا۔ ہر علاقے کے رسوم و رواج الگ الگ ہوتے ہیں۔ تم برا سمجھتی ہو تو فرض کر لو کہ تم نے میری بات سنی ہی نہیں تھی۔"

"اس معاملے سے اپنا نام نکالنے کے لئے تم زیادہ سے زیادہ کتنی رشوت دے سکتے ہو؟" ریٹا نے پوچھا۔

"کئی لاکھ۔" قاسم نے ریٹا کے تاثرات کا جائزہ لیتے ہوئے ذرا سنبھل کر کہا۔ "پچ پچ... نہ... بلکہ دس لاکھ روپے تک بھی دے سکتا ہوں۔"

"دس لاکھ۔" ریٹا حقارت سے ہنس پڑی۔ "دس لاکھ روپے کے بجائے ڈالر کہا ہوتا تو میں سوچ بھی سکتی تھی۔"

"نہیں۔" اس نے بے ساختہ احتجاج کیا۔ "میں نے خواب میں بھی نہیں کمایا ہے۔"

"تم جھوٹے ہو۔" ریٹا نے بے رحمی سے کہا۔ "کسٹم ڈیوٹی تو تم ویسے ہی اور دوسرے سرکاری محاصل کی مد میں بچا لیتے ہو گے۔ ٹیکس اس کے علاوہ ہے۔ کمانا اور پھر بھی چہرے پر خوف طاری رکھنا، تم جیسے لوگوں کا محبوب ترین مشغلہ ہوتا ہے۔"

"ایک ملین ڈالر کی رقم تو میں مر کر بھی نہیں دے سکتا۔" وہ روہانسی آواز میں بولا۔

"اسمگلنگ بھی کرتے ہو؟" ریٹا نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر سوال کیا۔

"ہرگز نہیں۔" اس نے اپنے دونوں کانوں کو چھو کر کہا۔ "زرِمبادلہ کے کاروبار میں روزانہ ملتی مل جاتی ہے تو ایسے غلط کاموں میں ہاتھ ڈالنے کی کیا ضرورت ہے؟"

"تمہاری گلو خلاصی کی بس ایک ہی صورت ہے۔" ریٹا نے اسے گھورتے ہوئے پرخیال لہجے میں کہا۔ "میں امریکا سے یہاں آئی ہوں تو کچھ کیس بنا کر ایسی لوٹوں کی تاکہ اپنے محکمے میں سرخرو ہو سکوں یا پھر دو چار ملین ڈالر بنا کر جاؤں گی۔ یہ بتاؤ کہ تم ان میں سے کس صورت میں میری مدد کر سکتے ہو؟"

چند لمحوں پہلے تک ریٹا اسے کھانے کو دوڑ رہی تھی اور وہ اس کے سامنے بولنے سے بھی ہچکچا رہا تھا یا ریٹا اس سے اس کی ممکنہ مدد کے بارے میں رائے طلب کر رہی تھی۔ چند لمحوں کی اس تبدیلی نے قاسم کو بھونچکا کر دیا اور وہ منہ پھاڑ کر حیرت اور بے یقینی کے عالم میں ریٹا کا چہرہ تکنے لگا۔ "میں ہر مدد کے لئے تیار ہوں۔"

"میرے پاس تمہارے علاوہ ایک کیس اور بھی ہے۔" ریٹا نے اطمینان کے ساتھ کہنا شروع کیا۔ "وہ تجارت کے ساتھ ساتھ اسمگلنگ بھی کرتا ہے۔ چند روز میں اس کی ایک بڑی کھیپ باہر آنے والی ہے جو وہ میرے حوالے کرنے پر آمادہ ہے لیکن شرط یہ ہے کہ لانچ سے مال کو بحفاظت اتار کر گوداموں میں لے جانا اور پھر ٹھکانے لگانا میرے ذمے ہو گا۔ مجھے پورا یقین ہے کہ تم یہ بندوبست کر لو تو ایک ہی ہلے میں کئی ملین ڈالر کما لوں گی۔"

"مال کیا ہے؟" قاسم نے اشتیاق اور تجسس کے ساتھ سوال کیا۔ اپنے سر سے مصیبت ٹلنے کی موہوم سی امید نے ہی اس کی پوری ذات پر بہت خوشگوار اثرات مرتب کئے تھے۔

"مال سے تمہیں کیا لینا؟ وہ میرا اور اگلی پارٹی کا معاملہ ہے۔" ریٹا نے ترش روئی سے کہا۔

"میں بس ہیروئن سے بہت ڈرتا ہوں۔" وہ سرگوشیانہ آواز میں بولا۔

"تم بالکل زیرو ہو۔" اس وقت تک ریٹا قاسم پر پوری طرح حاوی ہو چکی تھی۔ "ہیروئن لانچوں میں بھر کر لائی جاتی ہے یا گوداموں میں ذخیرہ کی جاتی ہے؟ یہ جنس تو بریف کیس اور جوتوں

کی حدود میں سے گزرتی وارے کے نیارے کر دیتی ہے۔ ویسے تم ہیروئن سے کیوں ڈرتے ہو؟ یہ تو تمہاری مقامی پیداوار ہے۔"

قاسم پہلی بار بے ڈھنگے پن سے ہنسا اور بولا "مجھے جان مرفے نے بتایا تھا کہ پاکستان میں مقامی حکام کی لاعلمی میں امریکی صدر کی 'ٹی' نامی ایک با اختیار ایجنسی' ہیروئن کے انسداد کے لئے کام کر رہی ہے جو پاکستان کے قبائلی علاقوں میں پیدا ہونے والی ہیروئن کو پاکستان ہی میں کھپانے کے مشن پر کام کر رہی ہے۔ جو شخص بھی ہیروئن کی درآمد یا برآمد میں دلچسپی لیتا ہے' اسے ٹی والے نہایت بے رحمی کے ساتھ ذبح کروا لیتے ہیں۔"

"ہیروئن کے بارے میں تمہاری معلومات قابلِ رحم حد تک ناکافی ہیں۔" زیبرا نے کہا "اول تو ہیروئن پیدا نہیں ہوتی بلکہ افیون سے کیمیاوی طریقے سے کشید کی جاتی ہے۔ دوم یہ کہ اس کی درآمد ہوتی ہے نہ برآمد بلکہ اسمگلنگ ہوتی ہے۔ جس سے مجھے کوئی دلچسپی نہیں ہے۔"

قاسم کی زبان سے بالکل صحیح سیاق و سباق میں ٹی کا ذکر سن کر میں ششدر رہ گیا تھا۔ ہمارے ملک میں جو تنظیم ایک پُراسرار راز بنی ہوئی تھی' اپنی جنم بھومی میں وہ اتنی معروف تھی کہ جان مرفے جیسا ایک بے ایمان تاجر بھی اس کے بارے میں بنیادی حقائق سے پوری طرح آگاہ تھا۔

"اگر اس کھیپ میں ہیروئن نہیں ہے تو پھر میں تمہیں اپنے پورے تعاون کا یقین دلاتا ہوں۔ مال کی چوری چھپے نقل و حرکت میں میرے قلی بہت ماہر ہیں۔ پوری لانچ میرے کسی گودام میں لائی جائے گی اور پھر تم جہاں چاہو گی' مال وہیں پہنچا دیا جائے گا۔ کسی کو کانوں کان بھی اس معاملے کی خبر نہیں ہو سکے گی۔"

"اس طرح تم اپنی کمال اور پوری رقم بچانے میں کامیاب ہو سکتے ہو۔" زیبرا پہلی بار مسکرائی۔

"بیس لاکھ روپے کی رقم پھر بھی تمہاری ہو گی۔" قاسم نے پُرخلوص لہجے میں کہا۔ "لانچ والے مال کی ہینڈلنگ کے اخراجات اور دس لاکھ کی رقم کو میرا حقیر نذرانہ سمجھ لینا۔"

"تمہارے دس لاکھ دلاور خان کے کام آجائیں گے۔" زیبرا نے معنی خیز لہجے میں کہا۔

"تم ہیروئن سے تو اس قدر ڈر رہے ہو' اگر اس لانچ میں ہتھیاروں اور گولہ بارود سے بھری ہوئی پیٹیاں ہوں تو کیا کرو گے؟" میں نے اس کی نیت اور عزائم کا اندازہ لگانے کے لئے سوال کیا۔

"گولہ بارود' بم اور راکٹ سے میں نہیں ڈرتا۔" زیبرا سے مصالحت کی راہ پا کر اس کا حوصلہ بحال ہو گیا تھا "تم چاہو تو میں اسلحہ بھی چھپانے اور ٹھکانے لگانے کا بندوبست کر سکتا ہوں لیکن ہیروئن سے تو میں کوسوں دور بھاگتا ہوں۔ اول تو اس کام میں کھلی بدنامی ہے۔ ہیروئن کے چکر میں پکڑے جانے والے کو ہر شخص نفرت کی نگاہوں سے دیکھتا ہے۔ پھر ٹی والے ہیں۔ ناراضگی

میں ان کے مقاصد سے کوئی ٹکراؤ ہو گیا تو سمجھ لو کہ گردن ہی کاٹ ڈالی جائے گی۔"

"تو کیا ہتھیار وغیرہ کی اسمگلنگ کرنے والے کو لوگ ملک اور سماج دشمن نہیں سمجھتے؟"

"ہتھیار وغیرہ چوروں' ڈاکوؤں اور قاتلوں کے لئے بھی اسمگل ہوتے ہیں اور ملک کی سرحدوں کی نگہبانی کرنے والوں کے لئے بھی لائے جا سکتے ہیں۔ ایسے معاملات کو آسانی کے ساتھ اپنے مفاد میں توڑا مروڑا جا سکتا ہے۔ اس سے عزت پر حرف نہیں آتا۔ اب یہی دیکھ لو کہ ہالینڈ کی عدالت سے ڈاکٹر عبدالقدیر خان کی گرفتاری کے وارنٹ جاری ہوئے' ان پر مقدمہ بھی چلایا گیا لیکن پاکستان میں ان کی عزت و احترام میں ذرا بھی فرق نہیں آیا کیونکہ انہوں نے جو کچھ کیا وہ ملکی اور قومی مفاد میں تھا۔ اگر میں اپنے مالی اور سماجی وسائل کو حرکت میں لا کر لوگوں کو یہ باور کرا سکوں کہ میں ملک کی سلامتی اور بہتری کے لئے ہتھیار اسمگل کرا رہا ہوں تو یہ قوم مجھے سر آنکھوں پر بٹھائے گی۔"

"دوسری طرف تم ٹی کے بارے میں اس طرح بات کر رہے ہو جیسے وہ سی آئی اے کی طرح کوئی مشہور امریکی ادارہ ہو' جب کہ میں نے یہ نام ہی پہلی بار سنا ہے۔ تم اس سے اس قدر خوف زدہ کیوں ہو؟"

"تم ایک ذمے دار سرکاری افسر ہو اس لئے زیرِ زمین دنیا کے ان رازوں سے بے خبر ہو ورنہ جو لوگ بھی امریکا کی زیرِ زمین دنیا سے روابط رکھتے ہیں' اچھی طرح جانتے ہیں کہ ٹی کیسی ہزار پا بلا ہے۔ ان لوگوں کی باخبری کا یہ عالم ہے کہ ارادوں تک کو بوجھ لیتے ہیں۔ دو برس پہلے میرا ایک دوست صرف اس لئے مار ڈالا گیا کہ وہ پاکستان سے امریکا کے لئے ہیروئن اسمگل کرنے کے امکانات پر کام کر رہا تھا۔ ٹی والے جانتے ہیں کہ دنیا کے کسی بھی خطے میں تیار کی جانے والی ہیروئن کی پہلی پسندیدہ منڈی امریکا ہوتی ہے جہاں اس کے سب سے زیادہ دام ملتے ہیں۔ وہاں دال نہ گل سکے تو یہ ہیروئن کہیں اور کھپائی جاتی ہے جب کہ ٹی والے صدرِ امریکا کے حکم پر ہیروئن کے انسداد کے لئے کوشاں ہیں۔"

اس نے ایک بار پھر زیبرا سے مال کی نوعیت کے بارے میں پوچھا لیکن زیبرا نے اسے یہ کہہ کر ٹال دیا کہ وہ جو کچھ بھی ہو مگر اس میں ہیروئن نہیں ہو گی جس سے وہ خوف زدہ تھا۔

وہ مُصر تھا کہ ہم دونوں دوپہر کا کھانا اسی کے ساتھ کھائیں لیکن اس کے ساتھ اتنی دیر رکنا ہمارے پروگرام میں نہیں تھا اس لئے ہم نے اسے کسی اور موقع کے لئے ٹال دیا۔

قاسم برادرز ایک شراکتی کمپنی تھی۔ اس کا چھوٹا بھائی ہاشم امریکا ہی میں رہتا تھا جب کہ کمپنی کے مقامی معاملات قاسم بلا شرکتِ غیرے چلاتا تھا۔

"ہم جا رہے ہیں۔ فی الحال تمہارا معاملہ التوا میں رکھا جائے گا۔" زیبرا نے چلنے سے پہلے تادیبی لہجے میں اسے آگاہ کیا "مناسب

میں جو ہو رہا تھا اس لئے دیرا کی زبان سے جان طرکا ذکر سنتے ہی اس نے پوری کہانی کی صداقت پر یقین کر لیا تھا جس کے لئے بنیادی مواد ہیری کیسنجر نے فراہم کیا تھا اور جزئیات دیرا کے زرخیز ذہن کی پیداوار تھیں۔ غنیمت یہ تھا کہ دیرا نے قاسم کو جان طر سے بھی رابطہ کرنے سے منع کر دیا تھا ورنہ ٹیلکس اور فون کے ذریعہ قاسم کو جان طر سے بہت سی باتیں معلوم ہو سکتی تھیں جو دیرا کا منصوبہ تباہ کر دیتیں۔

لیکن پھر بھی ایک مثبت پہلو باقی تھا۔ جان طر کی فراہم کی ہوئی معلومات کو دیرا یہ کہہ کر بہ آسانی رد کر سکتی تھی کہ اس کے خلاف ہونے والی تفتیش اس وقت تک خفیہ رکھی گئی تھی اس لئے خود جان طر کو علم نہیں ہو سکا تھا کہ امریکا کے اہم مالیاتی اداروں میں اس کے خلاف کیا کھچڑی پک رہی تھی۔

میرے نزدیک قاسم کے معاملے کی بہت زیادہ اہمیت نہیں تھی۔ اب اس تک رسائی ہیری کیسنجر کی ہدایات کی تعمیل میں حاصل ہوئی تھی لیکن ہیری ہتھیاروں کی جو کھیپ قاسم کے گودام میں منتقل کرانا چاہتا تھا اس کے پاکستان پہنچنے کے امکانات یکسر معدوم ہو چکے تھے۔ تمام بندوبست ہو جانے کے بعد اگر جی لائیڈ کے ذریعے وہ کھیپ کسی سے معائنہ کرا دی جاتی تو ہیری اس سے کوا نف سے دیرا کو آگاہ کرتا تاکہ وہ قاسم اور اس کے ترجیحوں کو تیار کر سکے۔ لیکن اس کی نوبت آنے سے پہلے ہی میں ساری تفصیلات اول خان تک پہنچا دیتا اور ہتھیاروں سے بھری ہوئی وہ لانچ کھلے سمندر میں پکڑ لی جاتی یا غرق کر دی جاتی۔ اس طرح اس پورے اسکینڈل میں عملاً میرا کوئی رول نہیں تھا بجز اس امر کے کہ آتے ہی دھونس میں پچیس لاکھ روپے میرے حوالے کر دیے تھے اور اگلے دو روز میں وہ مجھے آٹھ لاکھ روپے ادا کرنے کا پابند ہو گیا تھا۔

اس سارے کھیل کا افسوسناک پہلو یہ تھا کہ بات صرف اندرون سندھ میں چھپے ہوئے ڈاکوؤں کی نہیں رہی تھی کیونکہ ان کی پشت پر بھی تمام رول ایسے منافق سیاست کار کام کر رہے تھے لیکن ان کے علاوہ ملکی سیاست اور تجارت پر جو لوگ چھائے ہوئے تھے، چند مستثنیات کو چھوڑ کر وہ سب ہی ڈاکو اور لٹیرے بنے ہوئے تھے ہر کوئی لوٹ کھسوٹ میں لگا ہوا تھا اور مختصر ترین مدت میں بڑے سے بڑا ذخیرہ بنا لینا چاہتا تھا۔ ان لوگوں نے اس لوٹ مار میں ایسی افراتفری مچائی ہوئی تھی جیسے لوٹ کا یہ میلہ چند دنوں بعد ختم ہونے والا ہو اور جس کسی نے اپنا حصہ جھپٹ لینے میں سستی دکھائی وہ زندگی بھر محرومیوں کی آگ ہی میں جلتا رہے گا۔ یہ خوفناک اور غیر صحت مند مسابقت نے پورے معاشرے کو اپنی لپیٹ میں لے لیا تھا اور یوں محسوس ہونے لگا تھا جیسے جنگل میں درندے راج کر رہے ہوں اور چھوٹے جانور کونے کھدروں میں سہمے ہوئے اپنی باری کے منتظر ہوں کہ کب کوئی درندہ ان پر جھپٹے اور ان کے زخموں کو چیر پھاڑ دے۔

ایسے ماحول میں ملاحتی سے گزرتا ہوا ہر لمحہ غنیمت معلوم ہونے لگتا ہے لوگ اپنے حقوق و فرائض کو بھول جاتے ہیں اور جب بھی کسی کو قزاق یا قزاق اجل دبوچ لیتا ہے تو معلوم کرنے کے بجائے اسے مقدر کا لکھا سمجھ کر یوں ہی تسلیم کر لیتے ہیں۔

یہ سب حالات اکیلے ملا سرکار کے پیدا کئے ہوئے نہیں تھے۔ قاسم کو تجارتی کھیلوں کی راہ کسی غیر ملکی ایجنٹ نے نہیں دکھائی تھی۔ مقامی طور پر اندر ہی اندر گند گھل رہا تھا اور اس سے وہ کھاد وجود میں آرہی تھی جو ہر قسم کے سماجی، معاشی اور معاشرتی جرائم کے لئے زرخیز ثابت ہوتی ہے۔

میں ان ہی خیالات میں ڈوبا ہوا جہانگیر کے گھر کی طرف جا رہا تھا کہ اچانک ایک ویران سڑک پر مجھے چونکنا پڑا کیونکہ ایک موٹر سائیکل کے انجن کا شور یکساں طور پر میرے کانوں میں کئی منٹ سے گونج رہا تھا۔ میں نے نشست پر اپنی پوزیشن قدرے بدل کر بائیں طرف کے عقب نما آئینے میں دیکھا کہ ایک موٹر سائیکل میری کار کے پیچھے لگی ہوئی تھی۔ اس موٹر سائیکل پر دو مشتبہ سے نوعمر لڑکے سوار تھے۔ مجھے اپنی طرف متوجہ پاتے ہی ڈرائیو کرنے والے نے خطرناک زاویے سے سڑک پر موٹر سائیکل لہرائی اور پلک جھپکتے میں داہنی طرف میرے برابر میں آگیا۔

میری چھٹی حس خطرے کا اعلان کر چکی تھی پھر میں نے موٹر سائیکل پر پیچھے بیٹھے ہوئے لڑکے کے ہاتھ میں دبے ہوئے پستول کی جھلک بھی دیکھ لی۔ پیچھے والے لڑکے نے وہ پستول اپنے پیٹ اور اپنے ساتھی کی کمر کے درمیان میں چھپایا ہوا تھا۔ اس کی نال میری

طرف اٹھی ہوئی تھی اور دونوں لڑکوں کے چہروں پر وحشت ناک اضطراب چھایا ہوا تھا۔

"گاڑی کنارے سے لگا کر روک لو ورنہ گولی مار دوں گا۔" پیچھے والے لڑکے نے ہذیانی انداز میں مجھے حکم دیا۔

اس وقت میں بالکل غیر مسلح تھا۔ مسلح ہوتا تو بھی میں اس اچانک واردات کا توڑ کرنے پر قادر نہیں تھا۔ لڑکوں کی خوف زدہ گھبراہٹ اور وحشت آمیز مستعدی سے میں نے بھانپ لیا تھا کہ وہ دونوں بری طرح بھڑکے ہوئے تھے اور اپنی واردات کے اعتراف کے جرم میں مجھے گولی مارنے کے لئے بالکل تیار تھے۔

انہیں مجھ پر ایک پستول اور اس کے بھرے ہوئے میگزین کی برتری حاصل تھی لیکن جسمانی طور پر وہ دونوں میرے ایک ایک تھپڑ کے بھی متحمل نہیں ہوسکتے تھے اس لئے کسی بہتر موقع کی امید پر میں نے اپنی کار سڑک کے کنارے روک دی۔ موٹر سائیکل میری کار کے آگے یوں ترچھی کر دی کہ اسے بچائے بغیر آگے بڑھنا میرے لئے ناممکن تھا۔

ہمارے آس پاس سے ہلکا پھلکا ٹریفک گزر رہا تھا لیکن وہ سب اتنی سبک رفتاری کے ساتھ ہوا کہ کسی بھی گزرنے والے کو وہاں کسی واردات کے وقوع پذیر ہونے کا شبہ تک نہیں ہوسکا۔

ابتدائی ذہنی جھٹکے سے سنبھلنے کے بعد میں انہیں روند کر آگے بڑھنے یا اپنی کار کو نہایت تیزی کے ساتھ پیچھے لے جانے کے بارے میں پوری طرح سوچ بھی نہیں پایا تھا کہ پستول بردار لڑکا اپنے داہنے ہاتھ کو جیکٹ میں رکھ کر حیرت ناک سرعت کے ساتھ ڈرائیونگ سیٹ کے دروازے پر پہنچا۔ دروازہ لاک تھا۔ اس نے مجھے اتنی بھی مہلت دیے بغیر کہ میں بٹن اوپر کر کے لاک کھول سکتا... پستول کا دستہ مار کر شیشہ توڑا، لاک کھولا اور دروازہ کھول کر سیٹ پر پڑی ہوئی شیشے کی کرچوں کی پروا کئے بغیر میرے برابر میں براجمان ہوگیا۔ اس پوری کارروائی میں وہ اس قدر مستعد اور پھرتیلا ثابت ہوا تھا کہ مجھے اس پر ہاتھ ڈالنے کا کوئی موقع نہیں مل سکا۔

"گاڑی چلاؤ۔" وہ پستول کی نال پسلی پر مار کر وحشت زدہ جنونی لہجے میں غرایا۔

موٹر سائیکل آہستگی کے ساتھ حرکت میں آچکی تھی۔ ناچار میں نے بھی گاڑی آگے بڑھا دی۔

"بیٹے! تم کیا چاہتے ہو؟" میں نے کن انکھیوں سے سترہ اٹھارہ برس کے اس ناتواں چھوکرے کا جائزہ لیتے ہوئے پوچھا۔

"بکواس مت!" اس نے بھڑک کر پستول کی نال میری کھوپڑی کی طرف گھما دی۔ "جیبوں میں جو کچھ ہے نکال کر شاپر میں ڈالو اور کار سے اتر جاؤ ورنہ ابھی ڈھیر ہوتے نظر آؤ گے۔"

اس کے حکم میں ایک سقم تھا۔ مجھے چلتی کار سے اترنا تھا یا کار روک کر اترنا تھا؟ اس کے اعصاب کی اضطراری اور خوف زدہ کیفیت دیکھتے ہوئے میں اس سے کوئی سوال کرنے کی جرأت نہیں کرسکا اور ایک ہاتھ سے اسٹیئرنگ سنبھال کر دوسرے ہاتھ سے اپنی جیبیں خالی کرنے لگا۔ اس کے حکم کے بارے میں میں ایک نتیجے پر پہنچ گیا تھا۔

اس اثنا میں موٹر سائیکل ایک بار پھر میری کار کے پیچھے لگ گئی تھی اور مجھے پورا یقین تھا کہ موٹر سائیکل والا بھی اپنے ساتھی کی طرح غیر مسلح نہیں تھا۔

ہزار اور پانچ سو روپے کے نوٹوں کی گڈیاں دیکھتے ہی پستول بردار لڑکے کی آنکھوں میں وحشیانہ چمک عود کر آئی اور اس نے دونوں گڈیاں میرے ہاتھوں سے براہ راست جھپٹ لیں۔

"بس گاڑی روکو اور دفع ہوجاؤ۔" میری جیبیں خالی کرانے کے بعد وہ قہر آلود دبی دبی آواز میں غرایا۔

میں نے کار کو بریک لگا دیئے کار رکتے ہی میں نے دروازہ تو لیکن پستول بردار لڑکا اتنی بری طرح گھبرایا ہوا تھا کہ اس نے بوکھلاہٹ زدہ انداز میں مجھے باہر دھکیل کر ڈرائیونگ سیٹ سنبھال لی۔

میرے دونوں قدم زمین پر پوری طرح جمنے سے قبل ہی وہ میری گاڑی لے کر ہوا ہوگیا۔ موٹر سائیکل کسی جونک کی طرح اس کے ساتھ لگی ہوئی تھی۔ اس وقت میرے ذہن میں آیا کہ میں دن دہاڑے ڈکیتی کا شکار ہوچکا تھا۔

اخبارات میں ایسے واقعات بہت معمولی سرسری اور مختصر سے نظر آتے ہیں لیکن زندگی اور موت کے درمیان معلق چند لمحات یا گھڑیوں کا مزہ وہی جان سکتا ہے جو کبھی ایسے مرحلے سے گزر چکا ہو۔

پیچھے سے آنے والی ایک دو گاڑیوں والوں نے شاید مجھے کار سے باہر دھکیلے جانے کا منظر دیکھ لیا تھا اس لئے انہوں نے میرے قریب اپنی گاڑیوں کی رفتار بہت کم کر کے میری خیریت دریافت کی اور میں نے مسکراتے ہوئے ہاتھ ہلا کر انہیں رخصت کردیا۔ وہ لڑکے جس تیز رفتاری کے ساتھ فرار ہوئے تھے اس کے پیش نظر مجھے ان کے تعاقب میں کامیابی کی کوئی امید نظر نہیں آرہی تھی۔

اپنی اس درگت پر مجھے دل ہی دل میں غصے کے ساتھ ہنسی آرہی تھی۔ میں نے قاسم کو لوٹا تھا اور ان دونوں لڑکوں نے مجھے لوٹ لیا۔ ہم میں سے بڑا ڈاکو کون تھا؟ اس کا فیصلہ کرنا بہت مشکل تھا۔ ویسے بھی وہ قاسم کی رقم کہاں تھی؟ قاسم تو خود دونوں ہاتھوں سے حکومت کو لوٹ رہا تھا۔ اس وقت لوٹ کا وہ سرمایہ مال حرام بود بجائے حرام رفت کی عملی تفسیر بن گیا تھا۔

مروجہ قانون کی نظروں میں قاسم خود ایک مجرم تھا۔ اس کے جرائم کی فہرست بہت لمبی تھی جس سے صرف اینٹی کرپشن والے ہی صرف نظر کرسکتے تھے اس لئے میں پولیس تھانے کچہریوں میں الجھنا نہیں چاہتا تھا۔ ڈیڑھ لاکھ روپے کی رقم ملازمت پیشہ افسر کے لئے خطیر ہو تو ہو میرے لئے اس کی اہمیت اس سے زیادہ وقعت نہیں رکھتی تھی۔ رہی جہانگیر کی سیاہ

یقین تھا کہ رقم کے وہ حقدار ہو چکے ہیں، زیادہ دیر تک اس مال کو اپنے گلے میں لٹکائے نہیں پھریں گے۔ کسی بھی محفوظ مقام پر پہنچ کر پہلی فرصت میں اس سے اپنا پیچھا چھڑا لیں گے۔ انہیں اس سودے کے نتیجے میں ڈیڑھ لاکھ کی بڑی رقم مل گئی تھی۔ اس کے بعد چھپی ہوئی کار میں محفوظ رہنے میں ان کے لئے کوئی تکلف نہیں تھا۔

تھوڑی سی چہل قدمی اور انتظار کے بعد میں نے ایک ٹیکسی لی اور اسی علاقے کی گلیوں کی خاک چھاننی شروع کر دی۔ ٹیکسی ڈرائیور کے لئے میری ہدایات ناقابل فہم تھیں لیکن میں نے اسے نہیں بتایا تھا کہ میں ان سنسان گلیوں میں اپنی چھپی ہوئی کار تلاش کرنے میں کوشاں تھا۔ ڈرائیور سیدھا سادہ اور مخلص سا نظر آ رہا تھا۔ اسے اصل واقعہ کی بھنک بھی مل جاتی تو وہ مجھے فوراً پولیس اسٹیشن کا رخ کرنے کا مشورہ دیتا۔ اس کا مشورہ نہ ماننے کی صورت میں میں خود کو اس کی نگاہوں میں مشکوک بنا لیتا۔ غنیمت یہ ہوا کہ تقریباً بیس منٹ بعد ہی میری کوشش بار آور ثابت ہوئی اور جہانگیر کی سیاہ شیراڈ کار مجھے ایک سایہ دار درخت کے نیچے کھڑی ہوئی نظر آ گئی۔

شیراڈ کے پاس ٹیکسی رکتے ہی ڈرائیور چونکا تھا۔ جب اسے پورا واقعہ معلوم ہوا تو وہ میرے اطمینان اور طریقہ کار پر حیران رہ گیا۔ اسے زیادہ حیرانی اس بات کی تھی کہ کار کی بازیابی کے لئے پرسکون طریقہ کار پوری طرح کامیاب ثابت ہوا تھا۔ شیراڈ کی چابیاں اگنیشن میں پڑی ہوئی تھیں۔ ٹیکسی ڈرائیور کو فارغ کر کے میں نے شیراڈ اسٹارٹ کی اور گھر کی طرف روانہ ہو گیا۔ غنیمت یہ تھا کہ مجھے لوٹنے والے ڈاکوؤں نے ڈیڑھ لاکھ کے نوٹ دیکھنے کے بعد میری جامہ تلاشی لینے پر اصرار نہیں کیا تھا ورنہ میری اندرونی جیب میں پانچ سو روپے بھی باقی نہ بچتے جن سے میں نے ٹیکسی کا کرایہ ادا کیا تھا۔

اس ناگہانی افتاد میں میرا خاصا وقت برباد ہو گیا۔ میں گھر پہنچا تو دوپہر کے دو بج رہے تھے۔ جہانگیر اپنی فیکٹری جا چکا تھا اور غزالہ گھر میں اکیلی تھی۔ اس سے پتا چلا کہ کچھ دیر پہلے سلطان شاہ میری تلاش میں وہاں پہنچا تھا اور تھوڑی دیر تک انتظار کرنے کے بعد بازار کی طرف چلا گیا تھا۔

غزالہ بھی میرے انتظار میں بھوکی بیٹھی ہوئی تھی اس لئے ہم فوراً ہی لنچ میں مصروف ہو گئے۔

ہم دونوں کھانے سے فارغ بھی نہیں ہوئے تھے کہ سلطان شاہ واپس لوٹ آیا۔

"تم کہاں مارے مارے پھر رہے تھے؟" اس نے آتے ہی حیرت کے ساتھ سوال کیا تھا۔ گاڑی کا شیشہ چٹخ کر رہ گیا تھا لیکن باڈی پر خراش تک نہیں آئی۔ وہ شیراڈ کا پوری طرح جائزہ لے کر اندر آیا تھا۔

غزالہ اس انکشاف پر بوکھلا گئی اور مجھ سے شکوہ کرنے لگی کہ کھانے سے پہلے ہی اسے کیوں نہیں بتایا تھا۔ ان دونوں کے اصرار پر مجھے ڈکیتی کا وہ قصہ سنانا ہی پڑا جس میں میرے لئے خفت اور شرمندگی کے سوا کچھ نہیں تھا۔

"تم ابھی صدقہ دو گی۔" غزالہ نے گہرا سانس لیتے ہوئے کہا "تم پر خدا نے بڑا رحم کیا ہے۔ خوف یا گھبراہٹ میں ان لوگوں سے گولی چل ہی جاتی تو کیا ہوتا؟"

"اب تو یہ باتیں تمہیں بھی زیب نہیں دیتیں۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا "ہم دونوں کے علاوہ تم بھی بڑے بڑے خطرات سے گزر چکی ہو۔"

"وہ خطرات اہمیت نہیں رکھتے ان کے ذریعے ہم اپنی روزی کما رہے ہیں۔" سلطان شاہ نے کہا "سوچنے کی بات یہ ہے کہ ایک رومان پان سے کم عمر لڑکے نے زیدی صاحب کی جیبیں خالی کرا لیں اور یہ اس کا بال بھی بیکا نہ کر سکے۔"

وہ دونوں اسی موضوع پر کچھ دیر تک اپنا دل خوش کرتے رہے۔ کھانے سے فارغ ہو کر میں نے سلطان شاہ سے اس کی آمد کا مدعا دریافت کیا تو اس نے ایک دلچسپ کہانی چھیڑ دی۔

اس کے بیان کے مطابق گرینڈ ہوٹل میں ویرا کی نگرانی نہیں کی جا رہی تھی۔ اسی طرح قاسم برابر روڈ تک جانے اور وہاں سے واپسی کے سفر میں بھی اس کا پیچھا نہیں کیا گیا جب کہ سلطان شاہ مناسب فاصلے سے اس کے پیچھے لگا رہا تھا۔ ہوٹل آنے کے بعد ویرا نے ہیری کیسپر کو فون کر کے پہلی ہی کوشش میں کام بن جانے کی خوشخبری سنائی تو ہیری نے اسے فوری طور پر اپنے دفتر میں طلب کر لیا۔ ویرا چلی گئی تو سلطان شاہ اپنے کمرے میں سستانے کی نیت سے لیٹ گیا۔ تھوڑی دیر بعد وہ کسی کام سے باہر نکلا تو اس نے ویرا کے کمرے سے ایک ادھیڑ عمر مقامی جوڑے کو برآمد ہوتے دیکھا اور اس کی کھوپڑی چکرا کر رہ گئی۔

اس نے ادھر ادھر سے معلومات حاصل کیں تو پتا چلا کہ ویرا کا رقعہ لے کر ایک شخص ہوٹل کے منیجر کے پاس آیا تھا۔ منیجر کے مطابق اس نے اپنی شناخت ہیری کے دفتر کے فرد کے طور پر کرائی اور ہوٹل کا حساب بے باق کرنے کے بعد ویرا کا سامان لے کر چلا گیا۔ وہ کمرا خالی ہوتے ہی ایک ادھیڑ عمر مقامی جوڑے کو دے دیا گیا۔

"اور تم یہ اہم خبر دبائے بیٹھے تھے!" میں نے غصیلے لہجے میں اسے لتاڑا۔

"تھوڑی بہت دیر سویر سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔" اس نے اطمینان سے کہا "تمہیں پندرہ منٹ پہلے یہ بات معلوم ہو جاتی تو تم

کیا کر سکتے تھے؟ میرا تو خیال ہے کہ اب ویرا ہمارے ہاتھ سے نکل چکی ہے۔"

"اسے دھوکا دے کر کارنسلیٹ بلا لیا گیا ہے اور اب شاید وہ اپنی مرضی سے وہاں سے نہیں نکل سکے گی۔" غزالہ بولی۔

"بس یہی ایک امکان میری نظروں سے اوجھل تھا اور میں اسی میں مار کھا گیا" میں نے متاسفانہ لہجے میں کہا۔

"تمہاری دانست میں ہیری کی اس حرکت کا کیا مقصد ہو سکتا ہے؟" سلطان شاہ یک بہ یک سنجیدہ ہو گیا۔

"لانچ سے ہتھیاروں کی بحفاظت آمد کا مسئلہ طے ہوتے ہی ویرا کو یوں یرغمال بنا لئے جانے سے یہ بات کھل کر سامنے آ گئی ہے کہ ہیری کو ویرا پر سو فیصد اعتماد نہیں ہے اور اب وہ کوئی خطرہ مول لینے کے لئے تیار نہیں ہے۔"

"میں اب بھی پوری بات نہیں سمجھ سکا۔" سلطان شاہ کی آنکھوں سے الجھن مترشح تھی۔

"قاسم کے ذریعے ہتھیاروں کو کراچی میں رکھنے کا انتظام ویرا کے ذمے ہے اس لئے اس کا یہاں موجود رہنا ضروری ہے۔ میرا خیال ہے کہ ہیری نے سیٹلائٹ فون پر ویرا کی جمی لائیڈ سے گفتگو کرائی ہوگی تاکہ جمی لائیڈ ویرا سے گرین سگنل ملنے پر ہتھیاروں سے لدی ہوئی لانچ کو دوبئی سے کراچی کے لئے روانہ کرا سکے۔ اس ضمن میں جمی لائیڈ ویرا کو لانچ کے نام، شناخت اور آمد کے متوقع دن سے بھی آگاہ کرے گا تاکہ ویرا مال سنبھالنے کا بندوبست کر سکے۔ زرنیب کے زخمی ہو جانے کے بعد ہیری ان معلومات کو سختی سے صیغہ راز میں رکھنا چاہتا ہے اسی لئے ویرا کو کارنسلیٹ میں روک لیا گیا ہے تاکہ وہ لانچ کے بارے میں ملنے والی معلومات کسی اور کو نہ پہنچا سکے۔ جب تک سارے ہتھیار طے شدہ لوگوں تک نہیں پہنچ جاتے ویرا کی گلوخلاصی مشکل نظر آتی ہے۔"

"پھر تو یہ بھی ضروری نہیں کہ وہ لانچ دوبئی سے ہی آ رہی ہو۔ اگر وہ لوگ اس حساس معاملے میں اتنی رازداری سے کام لے رہے ہیں تو ویرا کو مغالطے میں رکھنے کے لئے دوبئی کا نام لے دیا گیا ہو گا تاکہ یہ بات کسی کے علم میں آ بھی جائے تو وہ ہتھیاروں سے لدی ہوئی لانچ کی تلاش میں دوبئی میں جھک مارتا رہے اور وہ لانچ ایک خفیہ بندرگاہ سے خاموشی سے چل پڑے۔" سلطان شاہ نے کہا۔

میں اس کے خیال سے سو فیصد متفق تھا۔ ابتدا میں زرنیب نے ویرا سے خلیج کی ایک بندرگاہ کا ذکر کیا تھا۔ بعد میں دوبئی کا نام سامنے آیا جو حریفوں کو گمراہ کرنے کی چال ہی ہو سکتی تھی۔

"اسے وہاں یرغمال بنا لیا گیا تو وہ مشکل میں پڑ جائے گی۔" غزالہ نے کچھ سوچتے ہوئے کہا۔

"زرنیب جانے تو اسے بے خبری میں گھیرا گیا ہے اس سے بڑی مشکل اور کیا ہو گی؟"

میں جیب کے بارے میں سوچ رہی تھی۔ انہوں نے جیب

ویرا کے جسم کے ایک پرانے زخم میں نصب کیا تھا لیکن اب وہ ویرا کے پاس یا لباس میں سے برآمد ہو گا۔ اسی سے اس کی نشاندہی ہو جائے گی۔"

"میرا خیال ہے کہ اس کی نوبت نہیں آئے گی۔ ویرا باضابطہ قیدی نہیں ہی بلکہ اسے حفظ ماتقدم کے طور پر وہاں روکا گیا ہو گا۔ ہو سکتا ہے کہ ویرا کو خود اس کی سلامتی کے پیش نظر … کا مشورہ دیا جائے۔ صورت حال جو کچھ بھی ہو ویرا کے ساتھ زبردستی یا تشدد کی نوبت نہیں آئے گی کیونکہ ہیری کو ابھی اس سے کام لینا ہے۔"

"ویرا کے پس منظر میں چلے جانے سے ہمیں ناقابل تلافی نقصان پہنچے گا۔" سلطان شاہ نے اپنی رائے ظاہر کی۔ "ہتھیاروں والی لانچ کے بارے میں ہمارے فرشتوں کو بھی کچھ علم نہیں ہو سکے گا۔"

"ہم نے قاسم سے زرنیب کو ہتھیانے اور … سونے رہنے کی کہانی تو سن لی لیکن اس پر غور کرنے کی زحمت نہیں کی۔" میں نے اس کی بات کاٹتے ہوئے فرض لہجے میں کہا۔ "ہوا یہ کہ میں مقامی کسٹم آفیسر کے طور پر ویرا کے ساتھ قاسم سے ملنے چلا گیا۔ ابھی تک قاسم میرے لئے ایک عضو معطل تھا لیکن اب وہی ہمارے کام آئے گا۔ ہیری کو اس بات کی خبر ہے کہ میں بھی ویرا کے ساتھ قاسم سے ملا تھا۔ گوداموں وغیرہ کا بندوبست کرنے کے لئے ویرا اسے … مال کا وزن اور لنگر انداز ہونے کی جگہ بتائے گی۔ میں قاسم سے اگلوا لوں گا۔"

"اور اگر ہیری نے قاسم کو بھی ویرا کی طرح اپنی تحویل میں لے لیا تو کیا ہو گا؟"

"ناممکن!" میں نے اس کا اندیشہ سختی سے مسترد کر دیا۔ "قاسم کا کام پیغام رسانی اور اوپری دیکھ بھال تک محدود ہے اس کی نقل و حرکت پر پابندی لگانا ممکن ہے۔ قاسم کو … کرنا ہو گا اسے خاصی بھاگ دوڑ کرنی پڑے گی۔ اسے ویرا کی طرح قیدی نہیں بنایا جا سکتا۔ زیادہ سے زیادہ ہیری اس کی نگرانی کرا دے گا اور بس!"

"اور مجھے یہ پوری ہی کہانی ادھوری نظر آ رہی ہے۔" غزالہ نے دخل اندازی کرتے ہوئے کہا۔ "جمی لائیڈ ویرا کو لانچ کا نام بتانے لگا؟ وزن، پیٹیوں کی تعداد اور لنگر انداز ہونے کا مقام … ہو جائے تو سارا بندوبست کیا جا سکتا ہے۔ لانچ کا نام وہ اگلے مرحلے پر ظاہر کریں گے جب حالات پر ان کا پورا کنٹرول ہو گا۔"

"یہ بات قاسم کی حد تک تو درست ہے …" میں نے کہا۔ "لیکن ویرا اور جمی لائیڈ کا معاملہ مختلف ہے۔ نہ صرف جمی لائیڈ کی بیٹی ہے بلکہ اس کی جانب سے … باوجود وہ اپنی بیٹی پر اعتبار کرتا ہے۔ یہ بات ہیری کے لئے تشویش … اسی لئے اس نے ویرا کا سامان اپنے آدمی سے منگوا لیا۔"

ابتدا سے بات ہونے تک ویرا کو اپنے خلاف ہونے والی سازش کی بھنک نہ مل سکے۔ بصورت دیگر وہ اپنے باپ سے میری شکایت کر کے حالات بگاڑ سکتی ہے۔"

"اب ہماری معلومات کا واحد ذریعہ ختم ہو جائے گا۔ اس کے بعد ہمیں آخری لمحات تک لانچ کا نام معلوم نہیں ہو سکے گا۔" غزالہ نے میری دلیل تسلیم کرتے ہوئے کہا "اس کی وجہ سے پولیس یا کسٹم والے کھلے سمندر میں لانچ کو پکڑنے یا غرق کرنے کے منصوبے کو عملی جامہ نہیں پہنا سکیں گے۔"

"یہ ان کی صوابدید پر منحصر ہوگا۔" میں نے بے بسی سے کہا۔ "وہ چاہیں تو کھلے سمندر میں پاکستان آنے والے ہر بوٹ پر لانچوں کو چیک کر کے مطلوبہ لانچ کو پکڑ سکتے ہیں۔"

"اول تو غیر قانونی لانچیں طے شدہ سمندری راستوں سے دور ہو کر سفر کرتی ہیں پھر پچھلے چند برسوں میں دوبئی سے لانچوں وغیرہ کے ذریعے سامان کی نقل و حمل اتنی بڑھ چکی ہے کہ ان راستوں پر ہر وقت بیسیوں لانچیں محو سفر رہتی ہیں۔ ان میں سے کسی ایک لانچ کو ڈھونڈ نکالنا آسان نہیں ہوگا۔" سلطان شاہ نے اس اہم موضوع پر اپنی آخری رائے کا اظہار ناگزیر سمجھتے ہوئے سنجیدگی سے کہا اور میں اندر ہی اندر کباب ہو کر رہ گیا۔

"ہمیں کچھ فیصلے دوسروں کے لئے بھی چھوڑ دینے چاہئیں۔" میں نے ہنس کر کہا "ایس پی ایف کی ایجنسی اور کارکردگی کے بارے میں اول خان اور اس کے افسران ہم سے بہت زیادہ جانتے ہیں۔"

"پھر اب میرے لئے کیا حکم ہے؟" سلطان شاہ نے چند لمحوں کے توقف کے بعد سوال کیا۔

"کوئی ہدایات ملنے تک تم اپنی مرضی کے مالک ہو۔" میں نے اسے خوش خبری سنائی۔

"میرا مطلب تھا کہ ویرا کے چلے جانے کے بعد میں گرینڈ ہوٹل میں رہ کر کیا کروں گا؟"

"پھر ہوٹل چھوڑ کر یہیں آ جاؤ۔ دن میں غزالہ یہاں پڑے پڑے بور ہو جاتی ہے۔ تم اس کے ساتھ رہو گے تو اس کا دل بہلا رہے گا۔ تم لوگ ایک ساتھ باہر بھی جا سکو گے۔"

"میرا خیال تھا کہ میں شرف آباد والے فلیٹ میں چلا جاتا۔" اس نے کہا "وہ فلیٹ فرنیشڈ ہے اور اس کے دشمنوں کی نظروں میں مشہور ہو چکا ہے لیکن ویرا کو اپنے پاس روک لینے کے بعد وہ ادھر توجہ نہیں دیں گے۔"

"تمہاری تجویز معقول ہے۔ اس فلیٹ کو بھی آباد رہنا چاہئے لیکن وہاں ایک خطرہ ہر وقت برقرار رہے گا۔ آج کل حبیب جیوانی کی فیملی پر چھایا ہوا ہے کیونکہ میں ملتان میں اس کی نیابت کے لئے منتخب ہوا ہوں۔ وہ فلیٹ اس کے دشمنوں کی نظروں میں بھی پہچانا جا چکا ہوگا، کہیں میرے دھوکے میں تم مارے جاؤ۔"

"کیا شاہ صاحب بھی وہیں منتقل ہو جائیں؟" غزالہ نے پوچھا۔

"جلدی کیا ہو گئی ہے۔ میری وجہ سے جہانگیر کی بے لگام

نزاروں میں خلل پڑا ہے۔ وہ بے چارہ بہت گھبرا رہتا ہے لیکن اس کی بعض حرکتوں پر مجھے تشویش ہونے لگی ہے۔"

غزالہ کا اعتراض بہت وزنی تھا۔ وہ چند روز تو جیسے تیسے گزر ہی گئے تھے لیکن مجھے جہانگیر کی طرف سے ہر وقت دھڑکا لگا رہتا تھا۔ گھر میں اسے روکنے ٹوکنے والا کوئی نہیں رہا تھا اور وہ ذہنی پراگندگی کے عالم میں حلق تک وسکی پینے کی عادت بد میں مبتلا تھا۔ ایسے لمحات میں وہ ہوش و حواس سے بے گانہ ہو کر اچھے برے کی تمیز تک کھو دیتا تھا۔

"تم شیراز لے جاؤ۔ اس کی کھڑکی کا شیشہ بدلوا لینا۔ ہوٹل سے واپسی پر غزالہ کو بھی اپنے ساتھ فلیٹ لے جانا۔ وہاں شیراز تم دونوں کے استعمال میں رہے گی۔"

سیٹھ حبیب جیوانی کے لئے میں ملتان میں صاحب فراش تھا۔ اس سے ہونے والی آخری گفتگو میں میں نے اسے واپس لوٹ آنے کی پیشکش کی تھی تاکہ اس کی بیوی کی تلاش میں اس کی مدد کر سکوں۔ مسز جیوانی مر چکی تھی اس لئے میرا خیال تھا کہ مجھے ملتان سے لوٹ آنا چاہئے۔ اس بار رانا برادران کے سامنے آ کر میں فیٹ کا رسک لینے کا ارادہ نہیں رکھتا تھا کیونکہ جب تک ٹی لاجپڑ اور شہزاد ان والی سیلی اپنے منطقی انجام تک نہ پہنچ جاتی میں ٹی اور رانا میں سے کسی پر بھی اعتماد نہ کر سکتا تھا۔ ان میں سے کوئی بھی اپنے بڑے فائدے کے لئے میری گردن کٹوا سکتا تھا۔

ایک طرف وہ سارے بکھیڑے تھے اور دوسری طرف ابھی جہانگیر کی نامنظوری کسی تیز دھار تلوار کی طرح ہمارے سروں پر لٹک رہی تھی۔ بد قسمتی کی ستم ظریفی تھی کہ کمانڈر اپنے مسلح جتھوں کے ساتھ گدرا کے مقام پر کہیں چھپا بیٹھا ابھی منتظر کا خطر تھا اور دوسری طرف ایک بڑی طاقت کے سنائی کانفیڈنٹ کی طرف سے ہتھیاروں کی اسمگلنگ کی مہم بھی زور پکڑ گئی تھی۔

اس قلیل سی مہلت میں سے ایک دن گزر چکا تھا اور دوسرا گزر رہا تھا۔ صرف اگلے دو دن باقی رہ گئے تھے۔ اس کے بعد کمانڈر کسی بھی لمحے اپنی کارروائی شروع کر سکتا تھا۔ اول خان نے مجھ سے وعدہ کیا تھا کہ کمانڈر کے خلاف کوئی فیصلہ ہوتے ہی وہ مجھے خبر دے گا۔ دن گزرا جا رہا تھا لیکن اس کی کال کا کوئی پتا نہیں تھا اس لئے میں نے سلطان شاہ کے جاتے ہی ویرا کے سٹوک گھر کا نمبر ملایا جہاں اول خان نے اپنا ہوم ٹھکانا بنایا ہوا تھا لیکن اول خان وہاں موجود نہیں تھا۔ اس کے ڈیوٹی اس کی کہیں اور موجودگی کے بارے میں ایک لفظ بھی نہیں بتاتے تھے اس لئے میں نے مجبوراً اس کے گھر کا نمبر ملایا اور خوش قسمتی سے اول خان وہاں موجود تھا۔

"ابھی میں تمہارے ہی بارے میں سوچ رہا تھا۔" میری آواز سنتے ہی وہ خوشی سے بولا۔

"اور میں پریشان ہو رہا تھا کہ تمہاری طرف سے اب تک کوئی پیغام کیوں نہیں ملا؟"

"ایسے معاملات میں وقت لگتا ہے۔" اس نے مجھے سمجھایا

چاہا "دشمن کی پوزیشن، نفری اور حربی استعداد کا اندازہ لگائے بغیر کوئی فیصلہ نہیں کیا جاتا۔ دفاع کے مقابلے میں حملہ بہت زیادہ مہنگا اور خطرناک ہوتا ہے۔ یوں سمجھ لو کہ جس مورچے کا دفاع صرف دس جوان کر رہے ہوں اسے فتح کرنے کے لئے روایتی طور پر چالیس سے زیادہ جوان درکار ہوتے ہیں۔ گدرا کی صحیح پوزیشن سامنے آئے بغیر کوئی کچھ نہیں کر سکتا۔"

"لیکن ایکس نائن سر پر چلی آ رہی ہے۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔

"تم فکر نہ کرو۔" اس کی بزرگانہ آواز ابھری "یہ معاملہ اب جن لوگوں کے پاس ہے وہ تم سے کم محب وطن اور قوم پرست نہیں ہیں۔ ہماری پُرسکون راتوں کے لئے یہ لوگ صحراؤں، پہاڑوں، دریاؤں اور فضاؤں میں دن رات نگہبانی کرتے ہیں۔ اگر تم اس مشن پر جانا چاہتے ہو تو تمہیں ذرا سی پر مل جاؤ۔"

"میں آ جاؤں گا لیکن مجھے کچھ تو بتاؤ کہ کیا ہو رہا ہے؟" میں نے اپنے وجود میں سنسنی کی لہریں محسوس کرتے ہوئے پُرتجسس لہجے میں سوال کیا "ابھی وقت درکار تھا اور اب مجھے تو بیچ بلا رہے ہو۔"

"بہت اونچی پرواز کرنے والے جاسوس طیاروں نے حیران کن معلومات فراہم کی ہیں۔ گدرا صحرائی چٹانوں میں ایک نہایت خبر اہم پاکٹ ہے جہاں دونوں طرف سے آج تک کوئی گولی نہیں چلائی گئی کیونکہ یہاں سکینڈ لائن آف ڈیفنس کا کوئی تصور نہیں ہے۔ ان لوگوں نے اپنی حدود میں کئی میل کے رقبے میں کم از کم دو ڈھائی سو بڑے ٹرک چھپائے ہوئے ہیں۔ یہ چٹانوں کی اوٹ میں بڑیا کیمو فلاج کر دیے گئے ہیں۔ ان ٹرکوں کے علاوہ ہلکے اور درمیانی اسلحے سے لیس دو ڈھائی سو لڑاکا فوجی ہیں۔ کنوائے کا عملہ اس کے علاوہ ہے۔ کئی ٹرکوں پر بڑی توپوں کے دہانے بھی دیکھے گئے ہیں۔ خبر رسانی کی یہ کارروائی انہیں ہوشیار کئے بغیر کی جانی تھی اس لئے کچھ وقت لگ گیا۔ سرحدوں پر ہمارے یونٹوں کی نقل و حرکت شروع ہو چکی ہے۔ ان کے گرد خاموشی سے گھیرا ڈالا جا رہا ہے۔ ان کی بدقسمتی یہ ہے کہ ان کے سارے درمیانی اور بھاری ہتھیار حالت جنگ میں نہیں ہیں بلکہ اندرون سندھ پہنچائے جانے کے لئے ٹرکوں پر لدے ہوئے ہیں اور ہمارا ہر ہتھیار دشمن پر آتش و آہن کا جہنم برسانے کے لئے تیار ہے۔ ہتھ دل انجن والی واٹر کولڈ گاڑیاں بھی اپنی کم آواز کی وجہ سے حرکت میں لائی جا چکی ہیں۔ اب اس مختصری مدت میں تم اس سے زیادہ کس کارروائی کی توقع کر سکتے ہو؟"

"شاندار!" میں نے تحسین آمیز لہجے میں کہا "میں ان سب باتوں سے بے خبر تھا۔ یہی میرے اضطراب کی وجہ تھی لیکن یہ تو بتاؤ کہ کمانڈر کے جتھوں کے خلاف زمینی کارروائی ہوگی یا فضائی؟"

"یہ اب خالص جنگی معاملہ ہے اور میں ان تفصیلات سے بالکل لاعلم ہوں۔ مجھے ایک ماتحت کے ساتھ بطور مبصر اس مشن میں شرکت کی اجازت دی گئی ہے۔ اس میں میرا کوئی عملی حصہ نہیں ہوگا۔ ماتحت کے طور پر ابتدا ہی سے میں نے تمہارا نام اپنے ذہن میں رکھا ہوا تھا۔ میرا اندازہ ہے کہ یہ بہت سلک اور تیز رفتار کارروائی ہوگی۔"

"ان لوگوں کو ان کی سرزمین پر تباہ و برباد کر کے ہم کسی الجھن میں نہیں پڑ جائیں گے؟"

"تم بھی خاصا فوجی اور سیاسی ذہن رکھتے ہو۔" خفیف سی ہنسی کے ساتھ اول خان کی آواز ابھری "اس الجھن کے حل کے لئے ایس ٹی ایف کا ایک کمانڈو یونٹ مستعار دیا گیا ہے۔ ہماری کارروائی مکمل ہونے پر یہ کمانڈو، ہائی ڈاکوؤں کے روپ میں کمانڈو کے آدمیوں سے ملا سرکار کے پیغام بر کے طور پر ملیں گے اور اندرون سندھ کے حالات کی بھیانک تصویر کشی کر کے کمانڈو کو فوری پیش قدمی کی دعوت دیں گے۔۔۔۔۔"

"تو کیا کمانڈر اس جھانسے میں آ کر اپنی ہائی کمان کے فیصلوں سے انحراف کر گزرے گا؟"

"اسے مجبور کیا جائے گا۔" اول خان کے ذومعنی آواز ابھری "کمانڈو گروپ اسے بتائے گا کہ انتظامیہ نے اندرون سندھ پوری طاقت سے فوجی آپریشن شروع کر دیا ہے۔ اگر وہ سرحد پر بیٹھا ایکس نائن کا انتظار کرتا رہا تو اس دوران میں انتظامیہ ہائی اور ڈاکوؤں کی کمر توڑ کر انہیں تہس نہس کر دے گی اور جب ایکس نائن کو سرحد عبور کرے گا تو اسے جنگل اسکیل تک اپنا کوئی بھی مددگار نظر نہیں آئے گا بلکہ ہو سکتا ہے کہ انتظامیہ پوری قوت کے ساتھ اس کی راہ میں حائل ہو کر پورے منصوبے کو ہی ناکام بنا دے۔ اس مضبوط کہانی کی بنیاد پر کمانڈر کو اپنے ہیڈ کوارٹر سے فوری طور پر خود فیصلہ کرنے کا اختیار مل جائے گا اور وہ شاید پھیلاتے ہوئے ہماری طرف چل پڑے گا۔ جب اس کی پوری نفری اور ہیوی نفری بین الاقوامی سرحد عبور کر کے ہماری سرزمین پر آ جائے گی تو اس کے دونوں پہلوؤں سے ہمارے سرپیچ اگر آگے بڑھ کر ان کی واپسی کا راستہ کاٹ دیں گے یوں ان کا عبرتناک انجام ہماری سرزمین پر ہوگا۔"

"تمہارے کمانڈو ان کے ساتھ ہوں گے۔ ان کی جانیں بھی خطرے میں پڑ جائیں گی۔"

"ہم خطرات سے کھیل کر ہی جینا جانتے ہیں۔" اول خان کی آواز پُرعزم تھی "حق کی راہ میں آنے والی موت سے جو خوفزدہ ہے وہ اچھا مسلمان ہو سکتا ہے اور نہ سپاہی۔ ان سب کو معلوم ہے کہ ان کا مشن کس قدر پُرخطر ہے پھر بھی چالیس رضاکار سامنے موجود تھے جن میں سے صرف آٹھ کا انتخاب کیا گیا ہے۔"

"یہ تو خونریز ریگستانی معرکہ ہوگا ہم لوگ کہاں سے شامل ہو سکیں گے۔"

"جنہوں نے بلایا ہے وہی کچھ بندوبست کریں گے۔ اب اپنا دماغ مت تھکاؤ!"

"اور غلام رسول کا کیا حال ہے؟" مجھے اچانک ہی اس کا خیال آگیا۔

"سرکاری اسپتال میں زیرِ حراست ہے۔ چند روز میں ٹھیک ہو جائے گا۔ آج اسپیشل سیل والوں نے اس کے پانچوں حواریوں کو بھی چھاپ لیا ہے۔ ان میں سے تین پہلے ہی اسپیشل سیل والوں کی تحویل میں تھے۔ تفتیش کے لئے زیرِ حراست لئے جانے کے فوراً بعد انہیں اسپتال میں غلام رسول کا دیدار کرایا گیا تھا تاکہ ان پر اس کا عبرت ناک حشر دیکھ کر وہ ضد اور ہٹ دھرمی کی راہ اختیار کرنے سے باز رہیں۔"

"اس کا مطلب ہے کہ ہر طرف سے بازی سمٹ رہی ہے؟" میں نے اپنے وجود کی گہرائیوں میں اطمینان کی ٹھنڈک محسوس کرتے ہوئے آہستگی کے ساتھ کہا۔

"بازی تو ختم ہو گئی ہی سمجھو۔ ہمارے نرغے میں آیا ہوا دشمن زیادہ دیر تک نہ چھپ سکے گا۔ بس یہ دعا کرو کہ ہمارا کوئی جانی نقصان نہ ہو۔ نمازیوں سے گلے مل کر دل میں ایمان تازہ ہو جاتا ہے سب کہا ہوا ہر شہید بے شمار آنکھوں کو اشک بار کر جاتا ہے۔ دعا کرو کہ موت کے جبڑوں میں اتر جانے والے سب لوگ سرخروئی کے ساتھ واپس آئیں۔"

عملی طور پر میں مذہب اور اس کے احکام سے بہت دور تھا لیکن اول خان کے ان فقروں میں کچھ ایسا جلال تھا کہ غیر ارادی طور پر میری زبان سے آمین کا لفظ ادا ہو گیا۔

"کیا یہ ممکن نہیں تھا کہ کمانڈو کے پاس جانے والے آٹھ کمانڈوز میں تم بھی شامل ہو جاتے؟"

"نہیں ڈیئر!" اول خان کی معذرت خواہانہ آواز ابھری۔ "یہ خاص چیدہ و ان کام ہیں جن میں باہر کے آدمیوں کو ملوث نہیں کیا جاتا۔ پھر وہ آنکھوں، خوف ناک چہروں اور مضبوط جسموں کے مالک نقاب پوش کمانڈو باندھ کر اور جسموں پر سنگین سجا کر کمانڈو کے روپ میں جائیں گے تو وہ سوچ بھی نہیں سکے گا کہ وہ ڈاکو نہیں ہمارے کمانڈوز ہیں۔"

"دوسری طرف اسلحے والا معاملہ بھی تیزی سے آگے بڑھ رہا ہے۔" ایک موضوع ختم ہونے کے بعد میں نے اسے اپنی کہانی سے آگاہ کرنا ضروری سمجھتے ہوئے کہا۔ "وہ چار دن میں لانچ کراچی آنے والی ہے۔"

"آزونیٹ کے زخمی ہو جانے کے بعد یہ معاملہ کون دیکھ رہا ہے؟" میری اطلاع نے اسے چونکا دیا تھا۔

"کوئی بہری کیپٹن ہے۔ مال کراچی ہی میں ایک تاجر کے ایجنٹ کو دکھایا جائے گا۔ اس نے ڈیرا گوکاز سلیٹ میں روک لیا جناب سلطانہ نہیں لانچ کے نام کا ابھی علم نہیں ہو سکے گا۔"

اس کے بعد گفتگو کا موضوع البتہ الجھن آمیز تھا اس لئے اس کے تقاضے پر مجھے اختصار کے ساتھ پوری کہانی دہرانی پڑی جس میں گولی لگنے کا ذکر سرے سے شامل نہیں تھا۔

وہ بے بسی سے اثبات میں سر ہلا کر رہ گیا "تو اس کا قتل فوراً ہی میرے سر منڈھ دے گی۔"

"لیکن وہ تو صریحاً خودکشی تھی۔ بات کھلنے لگے تو تم میری اور فواد کی گواہی دلوا سکتے ہو۔"

اس نے اپنے گلاس سے ایک لمبا گھونٹ لیا اور کسی سارس کی طرح گردن آگے لٹکا کر گہری سوچ میں ڈوب گیا۔

*********

اول خان کی سفید کرولا ٹھیک نو بجے میرے قریب آ رکی اور میں کچھ کہے بغیر پنجر سیٹ پر سوار ہو گیا۔

"تو کیا کار میں ہی سفر کرنے کا ارادہ ہے؟" گاڑی حرکت میں آنے کے بعد میں نے سوال کیا کیونکہ اول خان خود ہی کار چلا رہا تھا۔

"مجھے ساڑھے نو بجے شاہراہ فیصل کے ائیر بیس پر پہنچنا ہے۔ اس سے آگے کے پروگرام سے میں بھی لاعلم ہوں۔"

"ہو سکتا ہے کہ وہاں سے ہمیں ہیلی کاپٹر فراہم کیا جائے۔" میں نے قیاس آرائی کی۔

"ایسا ہوا تو میری کار ائیر بیس پر ہی رہے گی۔ واپسی میں لے لیں گے۔"

روشن، سنسان اور صاف ستھری سڑک سے گزر کر ہماری کار پھاٹک پر پہنچی تو راستہ دینے کے بجائے ائیرفورس کا باوردی گارڈ اول خان کی طرف والی کھڑکی پر آ گیا۔

"ٹرزورٹ ٹریپ تھری اینڈ فور!" اول خان نے اس سے کہا اور وہ کسی بھی ردعمل کا مظاہرہ کیے بغیر مشینی انداز میں اندر بنے ہوئے گارڈ روم کی طرف چلا گیا۔

"یہ یاد رکھنا کہ میرا کوڈ زورٹ ٹریپ تھری اور تمہارا فور ہے۔" تنہائی میسر آتے ہی اول خان نے مجھے مطلع کیا "یہ میری فورکوارٹر بچن نہیں ہے اس لئے یہاں تم کو قدم قدم پر محتاط رہنا ہوگا۔"

چند لمحوں بعد گارڈ کے ساتھ ایک اُدھیڑ عمر نان کمیشنڈ افسر ہمیں اپنی طرف آتا ہوا نظر آیا۔ میں ائیرفورس کے عہدوں سے زیادہ واقف نہیں تھا اس لئے اس این سی او کے شانے پر لگے ہوئے نشانات سے اس کے عہدے کا تعین کرنے میں ناکام رہا۔

اس نے آتے ہی اول خان سے نامانوس سی زبان میں دو الفاظ کہے۔ اول خان نے ناقابل فہم زبان میں اس کا مختصر سا جواب دیا۔ ان لایعنی مکالموں کے بعد این سی او نے دوسرے گارڈز کو للکار کر اشارہ کیا اور ہمارے لئے راستہ کھول دیا گیا۔ لیکن ہماری کار کے حرکت میں آنے سے پہلے ہی گارڈ پچھلی نشست پر بیٹھ چکا تھا۔

اندر ائیر فیلڈ پر پُراسرار سا اندھیرا چھایا ہوا تھا۔ کہیں کہیں اکا دکا بلب روشن تھے جن کے انعکاس میں جا بجا متعدد فوجی طیارے کھڑے ہوئے نظر آ رہے تھے۔ ہمارا سفر گارڈ کی ہدایت کے مطابق جاری تھا۔ راستے میں مزید دو جگہ رکنے کی نوبت آئی لیکن وہاں گارڈز نے ہماری رہنمائی کے فرائض سنبھال لئے۔ میں نے محسوس کیا کہ ہم کنٹرول روم اور ائیربیس کی اصل عمارات کو پیچھے چھوڑ آئے تھے اور ہمارا سفر ایک رن وے کے کسی دور افتادہ حصے کی سمت میں تھا۔

آخر کار کے ہیڈ لیمپس کی روشنی میں ہمیں تاریکی میں کھڑی ہوئی ایک اکلوتی عمارت کا ہیولا نظر آنے لگا جو کنکریٹ کے رن وے سے تقریباً پچاس فٹ دور بنا ہوا تھا۔ وہ کوئی باقاعدہ عمارت نہیں بلکہ ایک ہال تھا جس کی بلندی بارہ فٹ سے زیادہ نہیں تھی۔ عمارت میں مکمل تاریکی کا راج تھا۔ لیکن باہر موجود کئی فوجی گاڑیوں سے پتا چل رہا تھا کہ وہ عمارت درحقیقت اتنی ویران اور غیر آباد نہیں تھی جتنی نظر آ رہی تھی۔

"ہمیں یہیں گاڑی پارک کر کے لاک کر دیں۔" گارڈ نے فوجی گاڑیوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔

اول خان اس وقت تحکم کا بندہ بنا ہوا تھا۔ اس نے فوراً ہی ہدایت کی تعمیل کی۔ میں نے کار سے اترتے ہوئے دیکھا کہ رن وے کے سرے پر تاریکی میں دو ہیلی کاپٹر موجود تھے جن کے قریب چند انسانی ہیولے تاریکی کا جزو بنے نقل و حرکت کرتے ہوئے نظر آ رہے تھے۔ ائیر بیس کے اس حصے میں تاریکی یا نیم تاریکی برتنے کا جزوا حکم تھی۔

"آپ اندر چلے جائیں۔" ہمیں لانے والے گارڈ نے تاریک ہال کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ اس اثنا میں میری متلاشی نظریں کنکریٹ یا اینٹوں کی دیوار میں دروازے کا مستطیل تلاش کر چکی تھیں۔

"ہم تمہاری چیک پوسٹ سے بہت اندر ہیں، تم واپس کیسے جاؤ گے؟" اول خان نے جز بز ہو کر سوال کیا۔

"آپ جائیں سر! میں مارچ کروں گا۔" گارڈ کے لہجے میں تابعداری اور تحکم کا عجیب سا امتزاج تھا۔ ہم ہونقوں کی طرح دروازے کی طرف بڑھ گئے۔ وہاں دیوار کے ساتھ ہی ایک اور مسلح گارڈ موجود تھا۔

"کوڈ سر!" اس نے مستعدی کے ساتھ ہمارے اور دروازے کے درمیان حائل ہو کر سوال کیا۔ اس کی مستعدی، پھرتی اور جسمانی ساخت کو دیکھتے ہوئے یہ اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ اگر ہم جواب دینے میں ذرا بھی تاخیر کرتے تو وہ بلا توقف ہمیں وہیں ڈھیر کر دیتا۔

"ٹرزورٹ ٹریپ تھری۔" اول خان نے کہا۔ میں نے ابتدائی الفاظ چھوڑ کر صرف فور کہنے پر اکتفا کیا۔

اس نے فوراً ہی سنگلاخ دیوار میں نصب دروازے کا ہینڈل کھول دیا اور باہر پھیلی ہوئی تیرگی میں اندر سے آنے والی روشنی دور تک سرایت کر گئی۔ ہم دونوں یکے بعد دیگرے اندر داخل ہوئے تو وہ ایک نیم روشن اور تنگ سا کمرا تھا جہاں ڈیسک کے پیچھے ایک نوجوان افسر بیٹھا ہوا تھا۔

کا کام لیں گے۔ ان ہی میں آپریشن ڈیزرٹ ٹریپ کا کمانڈ اینڈ کنٹرول ہیڈ کوارٹر ہوگا۔"

"تو کیا اس جنگ میں ہماری فضائیہ بھی شامل ہوگی؟" آزاد نامہ نگار کا سوال تھا۔

"دشمن کی تباہی کے لئے فضائیہ کے دو طیاروں سے مدد لینے کا فیصلہ کیا گیا ہے۔" کرنل نے کہا۔

"ہماری اپنی سرزمین پر 'محاصرے میں آئے ہوئے' دشمن کے پانچ سو نفوس کے لئے کیا فضائیہ کی مدد ناگزیر تھی؟" آزاد نامہ نگار نے وہ احمقانہ سوال کرکے کرنل کا موڈ آف کردیا۔

"یہ جنگی فیصلے ہیں جن کو سمجھنا عام آدمی کے بس سے باہر ہے۔" کرنل نے اپنی برہمی پر قابو پاتے ہوئے نرمی سے کہا۔ "آپ کی اطلاع کے لئے عرض ہے کہ ہم دشمن کو زمینی کارروائی سے بھی نیست و نابود کرسکتے ہیں لیکن اس طرح' یہ قصہ طول پکڑ سکتا ہے۔ دشمن کو اپنے مارٹر' طیارہ شکن توپیں' مشین گنیں اور راکٹ لانچر نصب کرنے کی مہلت مل گئی تو یہ مقابلہ کئی دن تک بھی چل سکتا ہے۔ ہم اپنے جوانوں کو بلاوجہ نہیں کٹوا سکتے۔ کارروائی کے طول پکڑنے کی صورت میں پڑوسی ملک کی طرف سے سیاسی اور سفارتی دباؤ ڈالا جاسکتا ہے جبکہ ہم سورج طلوع ہونے سے پہلے' اس کنواسے کے ہر فرد کو جہنم واصل کردینا چاہتے ہیں تاکہ اس عبرت آموز تباہی کے بعد دشمن ایسی مہمات کا خیال ترک کردے۔ ان نتائج کے حصول کے لئے فضائیہ کی مدد ناگزیر تھی۔ جیٹ بمبار طیاروں کی دو مشن پروازیں دشمن کو تہس نہس کردیں گی۔ بمباری سے بچ جانے والوں کو' ہمارے زمینی دستے صاف کردیں گے۔ اجالا پھیلنے تک وہاں لاشوں کے سوا کچھ باقی نہیں رہے گا۔"

"تو کیا یہ ساری کارروائی رات کے اندھیرے میں ہوگی؟" آزاد نامہ نگار جزئیات کے بارے میں بہت فکرمند تھا۔

"کوشش ہے کہ حملہ صبح کاذب کے وقت کیا جائے۔" قدرے سکوت کے بعد کیپٹن الیاس نے کہا کیونکہ کرنل' آزاد نامہ نگار کے بے تکے سوالات پر بھنا کر' ٹہلتا ہوا دیوار کی طرف چلا گیا تھا۔ "لیکن صحیح وقت کا انتخاب کمانڈ اینڈ کنٹرول ہیڈ کوارٹر کی صوابدید پر منحصر ہوگا۔" کیپٹن الیاس کہہ رہا تھا۔ "اس مشن میں ہماری فضائیہ کے دو جنگی بمبار طیارے ضرور استعمال کئے جائیں گے لیکن وہ بھی کمانڈ اینڈ کنٹرول ہیڈ کوارٹر کی کمان میں ہوں گے۔ میرا خیال ہے کہ اب سوالات کا سلسلہ ختم ہونا چاہئے تاکہ کرنل' اصل جنگی حکمت عملی پر آپ لوگوں کو بریف کرسکیں۔ ساڑھے دس بجے' ہمیں یہاں سے روانہ ہونا ہے۔"

"بس ایک سوال اور؟" آزاد نامہ نگار اضطراری انداز میں کرسی سے اچکتے ہوئے بولا۔

"فرمایئے!" کیپٹن الیاس نے زہریلے لہجے میں کہا۔ "لیکن یہ واقعی آخری سوال ہوگا۔"

"لالا کس قسم کا ہیلی کاپٹر ہے؟ اس میں کتنے آدمیوں کی گنجائش ہوتی ہے؟ یہ کتنی بلندی تک پرواز کرسکتا ہے؟ اور دشمن کی طیارہ شکن توپوں کی رینج کیا ہے؟" اس نے پوچھا اور صورت حال کی سنگینی کے باوجود سب لوگ ہی یک آواز قہقہے لگانے پر مجبور ہوگئے۔ وہ ڈھٹائی کے ساتھ ہم لوگوں کو ایسی ترحم آمیز نظروں سے دیکھنے لگا جیسے اسے ہم سب کی دماغی صحت پر شبہ ہو رہا ہو جبکہ حقیقت اس کے برعکس نظر آرہی تھی۔

"یہ چار سوال ہیں۔" ہمارے قہقہوں میں کیپٹن الیاس کی کرخت آواز ابھری۔ "اس لئے میں حسب وعدہ صرف ایک سوال کا جواب دے رہا ہوں کہ لالا ایک ہیلی کاپٹر کو کہتے ہیں۔" یہ کہتے ہی وہ ادب و احترام کے ساتھ کرنل کی طرف متوجہ ہوگیا "سر! آیئے' سوال و جواب کا سلسلہ ختم ہوگیا۔"

کرنل ریاض کے بشرے پر کبیدگی کے واضح آثار موجود تھے۔ اس نے بے دلی اور قدرے غصے کے ساتھ نقشوں پر سے سادہ ورق پیچھے الٹا اور چھڑی کے سرے کی مدد سے ہمیں مختلف مقامات کے بارے میں سمجھانے لگا۔

"آپ اپنی چونچ بند رکھنا ورنہ کرنل تمہیں اٹھا کر باہر پھنکوا دے گا۔" میں نے آزاد نامہ نگار کے کان میں کہا۔

کرنل کی بیشتر باتیں تو قابل فہم اور بعض ناقابل فہم تھیں کیونکہ تمام تر جنگی اصطلاحات کو سمجھنا ہم جیسے غیر فوجیوں کے بس کا روگ نہیں تھا۔ غنیمت یہ تھا کہ آزاد نامہ نگار نے بھی چونچ بند رکھنے کے باوجود' کرنل سے مزید کوئی سوال کرنے کی جرأت نہیں کی تھی اور پنسل کی نوک سے مسلسل اپنے کان کریدے جارہا تھا۔ تو اس کی لاتعلقی دیکھتے ہوئے مجھے شبہ ہونے لگا تھا کہ کہیں وہ آپریشن ٹیم پر پہنچتے ہی مزید آگے جانے سے انکار نہ کردے۔ وہ ایک خالص پیشہ ورانہ بریفنگ تھی جس میں اول تا انتہا میں بڑی گہری دلچسپی لے رہا تھا۔ معاملے کی اہمیت اور نزاکت کے پیش نظر میں بھی اپنے ذہن پر حتی المقدور زور دینے کی کوشش کر رہا تھا۔ سینئر رپورٹر' پیشہ ورانہ انداز میں تیزی کے ساتھ نوٹ لے رہا تھا۔ فوٹو گرافر ہر چارٹ اور نقشے کی تصویریں بنا رہا تھا اور میں اس امید پر ہاتھوں سے اپنی انگلیوں کے بڑھے ہوئے ناخن کترنے میں مصروف تھا کہ انٹر سروسز پبلک ریلیشنز ڈیپارٹمنٹ کی طرف سے جاری کئے جانے والے' سائیکلو اسٹائلڈ پریس ریلیز کی بنیاد پر ماہرانہ تبصرہ تخلیق کرنے میں کامیاب ہوجاؤں گا۔

دشمن کی جنگی استعداد' نفری اور فائر پاور کے سارے تجزیے کرنل کو ازبر تھے۔ اس کی تقریر سنتے ہوئے مجھے اندازہ ہوا کہ کسی ایک جنگی فیصلے کے پس پشت کیسے پیچیدہ عوامل کارفرما ہوتے ہیں۔ وہ بظاہر ایک فیصلہ ہوتا ہے لیکن اس میں بہت سے فیصلوں کا امتزاج ہوتا ہے۔ وار موثر حد تک کارگر نہ ہو سکا یا نتیجہ ناکام ہو تو مزاحمت کی کون کون سی امکانی راہیں ہو سکتی تھیں اور مخصوص حالات میں کس راہ کا اختیار کیا جانا زیادہ سود مند اور نقصان دہ ثابت ہو سکتا ہے۔ یہ سب اس قدر اہم' نازک اور بڑے مسائل تھے کہ ذہین و فطین افسران ہی صحیح فیصلے کر سکتے تھے۔ میری نگاہ میں ہمیشہ سے فوجی جوان کی سب سے زیادہ قدر رہی

تھی ہو بلکہ کر دشمن کی گولی اپنے سینے پر روک لیتا ہے یا اپنے دشمن کو موت کے گھاٹ اتار دیتا ہے۔ لیکن کرنل ریاض کی گفتگو سن کر مجھے احساس ہوا کہ ان جانباز سپاہیوں کو لڑانے والے بھی کم دلیر نہیں ہوتے۔ ایک افسر کا غلط فیصلہ سینکڑوں جوانوں کا خون کرا دیتا ہے تو دوسری طرف کسی افسر کا درست اور بروقت فیصلہ مٹھی بھر جوانوں کو بھاری نفری پر غالب کر دیتا ہے۔ دونوں طرف لڑنے والے موت کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر لڑتے ہیں لیکن اس قتال و جدال سے وہی فریق فاتح بن کر ابھرتا ہے جس کے لڑانے والے بے مثال ہمت، شجاعت، ذہانت، حوصلے اور اعتماد کے مالک ہوں۔ ٹھیک سوا دس بجے کرنل نے آخری نقشے پر اپنی بریفنگ ختم کی۔ ان لوگوں کے اندازے تھے کہ آپریشن ویزرڈ ٹریپ صبح کے ساڑھے تین بجے شروع ہو کر صرف ایک گھنٹے میں مکمل ہو سکتا تھا۔ جانی نقصان میں تناسب کا تخمینہ ایک اور پچاس کا تھا۔ گویا دشمن کے پانچ سو افراد کی تباہی میں کل دس جوانوں کی شہادت کا اندازہ تھا۔

بریفنگ ختم ہوتے ہی، باوردی بیرے چائے اور دیگر لوازمات لے آئے اور کرنل کچھ دیر پہلے کی تلخیوں کو بھول کر نامہ نگار سے گفتگو میں مصروف ہو گیا۔ سفر کے آغاز سے پہلے وہ ہر بدمزگی کو ختم کرنے کے لئے کوشاں تھا۔

اسی دوران میں [illegible] بریگیڈ کے اسکواڈرن سے آئے ہوئے کیپٹن الیاس نے ہمیں آگاہ کیا کہ لاما ہیلی کاپٹر میں، ایک وقت میں صرف پانچ مسافر سفر کر سکتے تھے۔ ہم کل چھ نفوس تھے۔ کرنل اور کیپٹن کو ملا کر کل نفری آٹھ ہو جاتی تھی اس لئے ہمیں چار چار کی ٹولیوں میں تقسیم ہو کر سفر کرنا تھا۔ ایک ٹیم کے ساتھ کرنل کو سفر کرنا تھا۔ دوسری ٹیم کیپٹن کے ساتھ سفر کرتی۔ اس اعتبار سے ہماری تین تین کی دو ٹکڑیاں بنتی تھیں۔

ہم لوگوں کے لئے تیسرے ساتھی کا انتخاب زیادہ دشوار نہیں تھا کیونکہ فوٹوگرافر کا کام اور شعبہ بہت محدود تھا۔ مصر کو اس مہم کا زیادہ دلچسپی نہیں تھی۔ صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ کسی مجبوری کے تحت صرف ٹی اے، ڈی اے بنانے کے چکر میں وہاں آپھنسا تھا۔ نامہ نگار کے ذہنی فتور کے مظاہرے میں خود دیکھ چکا تھا اس لئے میری دانست میں ان تینوں کی ایک ٹیم ہی بن سکتی تھی جسے کرنل کے بھاری بھرکم وجود سے سہارا مل سکتا تھا۔ اس طرح کیپٹن اور اول خان کے لئے صرف رپورٹر ہی رہ جاتا تھا۔ ہمارے لئے کیپٹن الیاس ایک اچھا ساتھی ثابت ہو سکتا تھا۔

چائے ختم ہونے سے پہلے ہی میں نے اس تقسیم کا اعلان کیا جسے بلا چون و چرا تسلیم کر لیا گیا۔

ٹھیک ساڑھے دس بجے ہم لوگ دو قطاروں میں وہاں سے چل پڑے۔ ہال سے باہر نکلتے ہی ہمارے کانوں میں ہیلی کاپٹروں کے انجنوں کے تیز شور کی آواز آئی تھی۔ نامہ نگار نے اندھیرے میں ہماری طرف دیکھا۔ مجھے یقین تھا کہ اس کی الوداعی نظروں میں بے پناہ حسرت رہی ہوگی۔ میں اس سے کچھ کہے بغیر کپتان اور اول خان کے پیچھے چلتا رہا۔

سبز اور خاکی رنگ کے لہروں میں رنگے ہوئے، دونوں آرمی ہیلی کاپٹروں کے انجن بیدار تھے۔ اندھیرے میں ان مشینی پرندوں کو دیکھ کر دل پر ہیبت سی طاری ہوتی جا رہی تھی۔ کرنل اپنی ٹولی کو لے کر داہنی طرف ہو لیا اور ہم لوگ کیپٹن الیاس کی تقلید میں بائیں طرف والے 'پرندے' لاما کی طرف بڑھ گئے۔

سر پر منڈلاتے ہوئے پنکھوں سے پیدا ہونے والے، ہوا کے تیز دباؤ میں لہراتے اور سنبھلتے ہوئے ہم چاروں یکے بعد دیگرے اس خوفناک پرندے کے پیٹ میں داخل ہو کر، دونوں طرف لگی ہوئی نشستوں پر براجمان ہو گئے جس میں ہوا باز پہلے سے اپنی نشست پر مستعد اور تیار بیٹھا ہوا تھا۔

ہم لوگوں کو حقیقی جنگی ماحول سے مانوس کرنے کے لئے اڑنے کے ساتھ ہی کیبن میں بھی اندھیرا رکھا گیا تھا البتہ کنٹرول پینل کی روشنیوں کے انعکاس میں ہم لوگ ایک دوسرے کو بخوبی دیکھ سکتے تھے۔ اچانک اڑنے سے کنٹرول ٹاور پر روشن، سرخ بتی کی جگہ سبز روشنی نمودار ہوئی۔ ہمارے پائلٹ کے ریڈیائی ایئرفیس پر خفیہ الفاظ میں کوئی پیغام سنائی دیا اور اسی لمحے کرنل ریاض والے لاما کے انجن کا شور تیز ہوا اور وہ ہیلی کاپٹر تیزی سے فضا میں بلند ہو کر شمال مشرق کی طرف اڑتا چلا گیا۔ ساتھ ہی ہمارے پائلٹ نے بھی انجن کو تھروٹل دیا اور ایک جھٹکے کے ساتھ ہمارا لاما بھی نہایت تیزی کے ساتھ فضا میں اٹھتا چلا گیا۔

وہ کوئی آرام دہ، مسافر بردار طیارہ نہیں تھا اس لئے کیبن میں انجن اور تیزی سے گردش کرتی ہوئی پنکھڑیوں کا خاصا شور گونج رہا تھا۔ کرنل ریاض کا لاما تیز رفتاری سے آگے پرواز کر رہا تھا اور ہمارا ہیلی کاپٹر اس کی تقلید کر رہا تھا۔

کچھ دیر تک ہمیں نیچے کراچی کی تیز روشنیاں ڈولتی ہوئی نظر آئیں، اس کے بعد اچانک ہی تاریک علاقہ شروع ہو گیا۔ دائیں اور بائیں طرف، البتہ رنگ و نور کا سیلاب نظر آ رہا تھا۔ متعدد روشن اور تاریک وقفوں پر سفر کرنے کے بعد ہمارے ہر طرف اندھیرے کی اتھاہ چادر پھیلتی چلی گئی۔

کیپٹن الیاس نے اشاروں سے ہمیں وہ ہیڈ فون پہننے کی ہدایت کی جو ہماری نشستوں کے ساتھ ہی موجود تھے۔ ہیڈ فون لگانے کا یہ فائدہ ہوا کہ ہمیں لاما کے انجن کے شور سے نجات مل گئی اور ہم بہ آسانی ایک دوسرے کی آوازیں سننے کے قابل ہو گئے۔

اپنے سینے پر بڑھتے ہوئے دباؤ کی وجہ سے مجھے اندازہ ہو رہا تھا کہ لاما آگے بڑھنے کے ساتھ ہی بتدریج اوپر بھی اٹھتا جا رہا تھا۔ اس کی زمین سے بڑھتی ہوئی بلندی کا دوسرا ثبوت کیبن کا گرتا ہوا درجۂ حرارت تھا۔

"ہم اسی رفتار سے اوپر جاتے رہے تو ہم ٹھٹھر کر مر جائیں گے۔" میں نے کسی کا نام لئے بغیر کہا لیکن میرا مخاطب کیپٹن الیاس ہی تھا جو ایسے سوالات پر ہماری کچھ اٹک شوئی کرنے کی پوزیشن [illegible]

"فکر نہ کریں ہم سب زندہ رہیں گے۔" کیپٹن الیاس [illegible]

شروع ہو چکا ہے۔" اپنی رسٹ واچ کے الارم پر نگاہ [illegible] اطلاعات کے میجر نے ہنس کر کہا اور آزاد نامہ نگار، فوٹوگرافر کو جواب دینے کی سعادت سے محروم رہ گیا۔

"دوسرا دن؟" سینئر رپورٹر کی آواز متعجب آمیز تھی۔ "ابھی تو پہلا دن پورا نہیں ہوا۔"

"تمہاری بات ٹھیک ہے۔" میجر کی خفت آمیز آواز سنائی دی۔ "لیکن جی اے اور ڈی اے کے قواعد میں بارہ بجے شب کے بعد دوسرا دن لگ جاتا ہے۔ میری گھڑی نے ابھی ابھی بارہ بجائے ہیں۔"

وہ ان لوگوں کی اندر کی باتیں تھیں جو میرے لئے خفت کا باعث بن رہی تھیں لیکن اس ماحول میں، وہ سب کسی عادت کا سہارا لئے بغیر اپنی سوچ اور ذہنیت کا اظہار کئے جا رہے تھے۔ ان لوگوں کی یکجائی میں ان کے میزبانوں کا بہت زیادہ دخل نہیں تھا۔ وہ ایک خصوصی اور محدود کاروائی تھی جس کے لئے مصراوی فوٹوگرافر کو ان کے محکمے کی طرف سے نامزد کیا گیا ہوگا۔ آزاد نامہ نگار کی موجودگی بھی کسی تنظیم کی مرہون منت نظر آ رہی تھی البتہ سینئر رپورٹر ان دونوں سے قطعی مختلف اور اپنے کام میں بہت زیادہ سنجیدہ تھا جس کی وجہ یہ بھی تھی کہ وہ ایک بہت بڑے ٹی وی نیٹ ورک سے وابستہ تھا اور ایسے اداروں میں کسی کو بھی نام یا ساکھ کی وجہ سے برداشت نہیں کیا جاتا۔ ہر شخص کو اپنا وجود منوانے کے لئے شب و روز جاں سوزی کے ساتھ کام کرنا پڑتا ہے اور ادارے کی کارکردگی میں ان کی افادیت ہی ان کے مقام کا تعین کرتی ہے۔

کرنل ریاض اور کیپٹن الیاس نے اس نوک جھونک میں ذرا بھی دلچسپی نہیں لی۔ وہ دونوں قدرے تیز قدموں سے چلتے ہوئے آگے نکل گئے تھے ورنہ ان دونوں کو یہ جان کر سخت کوفت ہوتی کہ اس اہم مشن پر آنے والے کسی فرد کو اپنی ذمے داریوں سے زیادہ اپنے سفری اور روزمرہ الاؤنس کی فکر تھی۔

اس وقت صحرا میں ہر طرف گھور اندھیرے کا راج تھا۔ ہواؤں کے جھکڑ نہ چلنے کے باوجود فضا میں خاصی خنکی اتری ہوئی تھی۔ تاروں بھرے آسمان کے ایک کونے میں آخری راتوں کا، ڈھلتا ہوا، بے رونق زرد چاند اپنے ادھورے وجود کے اظہار کی ناکام کوشش کر رہا تھا۔ اس اندھیرے میں چند قدم کا فاصلہ طے کرنے کے بعد میری آنکھیں ذرا دور تک دیکھنے کے قابل ہو گئی تھیں۔ اسی کے ساتھ میرے کان ہم آہنگی سے گردش کرتے ہوئے کسی پنکھے کی آواز بھی سن رہے تھے۔

لمبے لمبے ٹریلروں پر لدے ہوئے فوجی رنگ کے دونوں کنٹینر اس عارضی صحرائی چوکی سے قدرے دور ریت میں موجود تھے۔ ان ہی کے قریب ایک بڑا آئل ٹینکر موجود تھا جس سے منسلک موٹے موٹے پائپ نیم جان اژدہوں کی طرح اندھیرے میں دور معدوم ہوتے ہوئے نظر آ رہے تھے۔ پھر مجھے ایک آہنی کنٹینر کی چھت پر گردش کرتا ہوا ریڈار کا اینٹینا بھی نظر آ گیا۔ بظاہر اس کی گردش بے آواز تھی لیکن بجلی کی [illegible] سے مشابہ اس کے گھومنے سے ہوا کے سناٹے کی آواز موہوم سی گونج رہی تھی جو سناٹے کے باعث نمایاں طور پر سنائی دے رہی تھی۔

دونوں فوجی افسران کی معیت میں ہم پہلے کنٹینر کے پاس پہنچے۔ وہاں اندھیرے میں چھپے ہوئے سپاہی نے [illegible] مار کر اپنے افسران کو سیلوٹ کیا اور کسی میکانزم کو حرکت دے کر کنٹینر کا دروازہ کھول دیا۔

دروازہ کھلتے ہی اندر سے ہلکی سی روشنی باہر نکلی۔ سب ٹریلر کے پائیدان کے ذریعے یکے بعد دیگرے اس آہنی صندوق میں داخل ہو گئے۔

باہر سے وہ کنٹینر بار برداری کے لئے استعمال ہونے والے آہنی صندوقوں سے ذرا بھی مختلف نہیں تھا لیکن اندر سے ساخت بالکل ہی مختلف تھی۔ عقبی دروازے سے اندر ہوتے ہی ہم نے خود کو ایک نیم روشن اور تنگ جگہ میں [illegible] سے آگے بائیں طرف کی دیوار کے ساتھ تنگ سی راہداری جس کے دائیں طرف تختوں کی مدد سے کیبن بنا کر کنٹینر کو دفتر کی صورت دے دی گئی تھی جہاں متعدد افراد پوری [illegible] یکسوئی کے ساتھ اپنے فرائض انجام دے رہے تھے۔

اس وقت تک مجھے اس کنٹینر میں کوئی کھڑکی یا [illegible] نظر نہیں آئی تھی لیکن اس کے باوجود اندر گھٹن کا نام و نشان تک نہ [illegible] بلکہ باہر پھیلی ہوئی خنکی کے اثرات اندر بھی محسوس ہو رہے [illegible] اس موبائل فوجی دفتر میں ہر کیبن کے باہر متعلقہ افسر [illegible] اور عہدے کی تختی لگی ہوئی تھی۔ مختصر راہداری کے دروازے [illegible] کی تنگی کی وجہ سے کوئی بھی پردہ نہیں تھا اس لئے راہداری [illegible] گزرتے ہوئے، ہم نے دائیں جانب کے چار دفاتر کا [illegible] جہاں باوردی افسران اور جوان اپنے اپنے کاموں میں [illegible] تھے۔

اس راہداری کا اختتام بہت والے ایک دروازے پر [illegible] کنٹینر کی پوری چوڑائی پر محیط اور تقریباً دس فٹ طویل [illegible] میں کھلتا تھا۔ اس کمرے میں تینوں دیواروں کے ساتھ [illegible] بینچیں نصب تھیں، ایک دیوار کے آگے بالکل [illegible] تھے۔ وہیں دیوار پر میگزین کی پیٹیاں لگی ہوئی تھیں۔

اس کمرے میں پہنچ کر مجھے اندر کی تازگی کا راز [illegible] ہو گیا۔ کنٹینر کی چھت کی ساخت کچھ ایسی تھی کہ [illegible] دونوں کے درمیان تازہ ہوا کی آمد اور گرم ہوا کے نکاس [illegible] خاصی جگہ موجود تھی مگر ان چھجوں کے زاویے ایسے [illegible] کہ اندر سے آسمان نظر آتا تھا نہ اندر کی روشنی باہر جا سکتی تھی۔

کیپٹن الیاس کی [illegible] گھڑی دوست ثابت ہوئی [illegible] رکوع پوچھے جانے کے بعد کسی نے ہمیں روکا ٹوکا نہیں [illegible] فوجیوں کی وجہ سے توجہ بھی [illegible] رہی تھی۔ یوں معلوم ہوتا [illegible]

ہمیں اپنے لیے قطعی بے ضرر اور غیر اہم سمجھ رہے ہوں۔ خیموں میں تنصیبات اور آلات پر مصروف افسروں اور جوانوں نے کرنل ریاض اور کیپٹن الیاس سے بھی کوئی رسمی سلام دعا نہیں کی تھی۔ رعب داری تند اور متعدد قدموں کے شور سے بے نیاز اپنے کاموں میں منہمک رہے تھے۔

"اب ہمیں کچھ دیر یہاں انتظار کرنا ہوگا۔" کرنل ریاض نے نگاہ جھکتے ہوئے کہا۔

"کمانڈنگ آفیسر سے کب ملاقات ہو سکے گی؟" جعفر نے ذوقیہ لہجے میں سوال کیا۔

"اس کا امکان نہیں ہے۔ سی او کا کیمپ آفس ہیڈ کوارٹر والے کنٹینر میں ہے۔ وہ ہماری ٹیم کے لیے علاقہ ممنوعہ ہے۔" کرنل نے خوش دلی کے ساتھ کہا "اس وقت در اصل بے حد مصروف ہے۔ ان سب کے کاندھوں پر اپنے ان افسروں اور جوانوں کی حفاظت کی پوری ذمے داری ہے جو کھلے صحرا میں دشمن کی نظری کو گھیرنے کا خطرہ مول لیں گے۔ اس معرکے کے انجام کا انحصار ان کنٹینروں میں کیے جانے والے فیصلوں پر ہوگا۔ اپنے ساتھیوں کے تحفظ کی یہ ذمے داری ہر سپاہی اور افسر کو اس ٹینشن میں مبتلا کر دیتی ہے اس لیے اب آپ لوگوں کو بہت زیادہ محتاط رہنا ہوگا۔"

"مجھے یہاں بجلی کے کھمبے نظر نہیں آئے؟" آزاد نامہ نگار نے پُر تشویش لہجے میں کہا اور سب چونک کر اسے گھورنے لگے کیونکہ اس وقت اس کا سوال بہت بے محل اور بے تکا محسوس ہوا تھا۔

"یہ علاقہ بجلی، پانی اور ایسی بہت سی سہولتوں سے محروم ہے۔" کیپٹن الیاس نے پوری سنجیدگی کے ساتھ کہا "صحرا کے اس صحرا میں زندگی کیسے گزرتی ہے؟ اس کا اندازہ لگانا بھی محال ہے۔ مگر پھر بھی یہاں انسان رہتے ہیں۔ وہ نسل با نسل سے ان مصائب سے لڑتے چلے آ رہے ہیں لیکن اپنی زمین کو چھوڑ کر زرخیز اور سرسبز و شاداب علاقوں میں ہجرت کرنے کا تصور بھی نہیں رکھتے۔ ہم دل و جان کی گہرائیوں سے ان کی قدر کرتے ہیں لیکن ان کے مصائب دور کرنے سے قاصر ہیں۔"

"پھر یہ کنٹینر کیسے روشن ہیں؟" نامہ نگار کو اس خطے کے انسانی المیے سے زیادہ دلچسپی نہیں تھی۔

"شمسی بیٹریاں یا سولر سیل سے توانائی فراہم کر رہے ہیں۔ صحرا میں انجن اور جنریٹر کی آواز دور تک پہنچتی ہے۔ اس لیے اب خاص ساعت میں شمسی بیٹریاں استعمال کی جاتی ہیں۔" کیپٹن نے جواب دیا۔

"مجھے یہی حیرانی تھی۔" نامہ نگار نے اطمینان کا گہرا سانس لے کر کہا "نہ بجلی کے کھمبے، نہ جنریٹر کا شور مگر بجلی پھر بھی آ رہی ہے۔ کیا جا بجا سولر سیل لگا کر اس علاقے کی کایا پلٹ نہیں کی جا سکتی؟ یہاں تو سال کے بارہ مہینے سورج اپنی پوری تاب و تاب سے چمکتا رہتا ہے۔ ہم مفت کی اس توانائی کو بیکار کر رہے ہیں۔"

"یہ حکومت کے مسائل ہیں۔ اس بارے میں ہم لوگ رکھ سکتے ہیں۔" کیپٹن بولا "ویسے میرا ذاتی خیال ہے کہ سولر انرجی استعمال میں بہت سستی ضرور پڑتی ہے لیکن سولر سیل لگانے کے اخراجات بہت زیادہ ہوتے ہیں جن کا بوجھ اٹھانا آسودہ حال ملکوں کے لیے بھی مشکل ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ایک دن ٹیکنالوجی کی ترقی سولر انرجی کو بھی اتنی کم لاگت پر لے آئے کہ ہر طرف روشنی پھیلائی جا سکے۔ فی الحال تو ہمارے پاس بھی گنے چنے یونٹ ہی ہیں۔"

اسی لمحے باہر راہداری میں وزنی فوجی جوتوں کی دھمک سنائی دی ہماری انتظار گاہ کا دروازہ کھلا اور ایک نوجوان میجر جنگلی وردی میں اندر آیا۔

اس نے کرنل کو دیکھتے ہی ایڑیاں ملا کر سیلوٹ کیا اور کرنل ریاض بھی اسے پہچانتے ہی مسرت آمیز انداز میں بینچ سے اٹھ کر اس کی طرف لپکا تھا۔

"اوہ! انصاری، تم یہاں!" کرنل ریاض نے مسرت آمیز حیرت کے ساتھ اسے اپنے گلے سے لگا لیا۔ "میں تو سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ تم سے یہاں ملاقات ہو سکے گی۔ تم تو نوشہرہ چھوڑ کر اب جی ایچ کیو کے تری ہو گئے ہو۔"

"میں سر! اسپیشل اسائنمنٹ پر یہاں بھیجا گیا ہوں۔ اللہ نے عمر خیر کیا تو ایک دو روز میں راولپنڈی چلا جاؤں گا۔ جنگلز کا ایک مختصر لیکن بہت سینئر یونٹ میری کمان میں آیا ہوا ہے۔ مجھے ابھی ابھی علم ہوا کہ آپ آئے ہوئے ہیں تو میں موقع نکال کر ملنے چلا آیا۔ اس وقت یہاں سب بے حد مصروف ہیں۔"

بولتے بولتے اس نے ہم لوگوں کا جائزہ لیا اور بتکلف خاموش ہو گیا۔

"تمہارا یونٹ کہاں ہے؟ مجھے کسی کیمپ میں تمہاری جھلک نظر نہیں آئی۔" کرنل نے کہا۔

"ہم لوگ دوسرے کنٹینر میں بیڈ روم میں ہیں سر! آپ چاہیں تو ایک چکر ادھر کا بھی لگا لیں۔"

"چلتے ہو خان؟" کرنل نے اول خان سے پوچھا۔ اسی لمحے میری اور اول خان کی نگاہیں چار ہوئیں۔ میں نے خاموش نظروں سے التجا کی کہ وہ مجھے ساتھ لے جانا نہ بھولے۔

"میرے ساتھ میرا بخت بھی چل سکتا ہے؟" اول خان نے آگے بڑھ کر کرنل سے سوال کیا۔

"خان صاحب اسپیشل ٹاسک فورس کے سینئر افسر ہیں" کرنل نے میجر انصاری سے اول خان کا تعارف کرایا۔

ان دونوں نے گرمجوشی کے ساتھ مصافحہ کیا۔ تعارف دروازے کے قریب دھیمی آواز میں کرایا گیا تھا کیونکہ ایس ایف بہرحال ایک اہم اور خفیہ تنظیم تھی جس کے وجود سے نامہ نگار بے خبر تھے۔

جب چاروں افراد کیپٹن الیاس کے ساتھ وہیں رہ گئے اور ہم تینوں میجر انصاری کے ساتھ کنٹینر سے باہر نکل گئے۔

دوسرے کنٹینر میں کوئی پارٹیشن نہیں تھا۔ وہاں جنگی تیاریوں کا رنگ نمایاں تھا۔ ہر شخص جوش اور ہیجان میں مبتلا تھا۔ اس مشن کا انچارج ایک کرنل تھا جو اپنی عرق آلود پیشانی کے ساتھ ایک نقشے پر سر جھکائے کھڑا تھا۔ اجنبی قدموں کی آہٹ پر اس نے چونک کر سر اوپر اٹھایا، خوابیدہ نظروں سے ہماری طرف دیکھا اور اپنے سر کو ایک خفیف سی جنبش دے کر دوبارہ نقشے پر مغززنی میں مصروف ہوگیا۔

وہاں کسی نے کسی کا استقبال کیا نہ ہماری آمد پر کوئی خاص توجہ دی۔ ہر شخص کے چہرے پر گمبھیر سا تناؤ موجود تھا جو میدان جنگ سے متعلق اس کمانڈ اینڈ کنٹرول ہیڈ کوارٹر کے کمانڈنگ افسر اور اس کے عملے کی اعصابی کیفیت کا مظہر تھا۔

"یہ بہت بڑی اور اہم ترین کارروائی ہے، سر!" میجر انصاری نے ہمیں ریڈار مانیٹرنگ یونٹ کی طرف لے جاتے ہوئے کرنل سے سرگوشیانہ اور معذرت آمیز لہجے میں کہا "محدود وقت میں مقررہ مقاصد حاصل نہ کیے گئے تو بین الاقوامی جنگ کا خطرہ لاحق ہو سکتا ہے۔ اس امکان نے ہر جوان اور افسر پر ذہنی دباؤ بڑھا دیا ہے۔"

"میں جانتا ہوں۔" کرنل نے اس کے شانے پر تھپکی دیتے ہوئے بزرگانہ انداز میں کہا۔

"سر! اٹیک شروع ہوگئے۔" ریڈار مانیٹرنگ یونٹ کے قریب سے ایک افسر کی بلند اور ہیجان آمیز آواز ابھری۔ اس کے کانوں پر ہیڈ فون چڑھا ہوا تھا جس سے نکلنے والے متعدد باریک تار اس کے اردگرد رکھے ہوئے آلات سے منسلک تھے۔

اس افسر کی آواز نے کنٹینر میں موجود ہر شخص کو چونکا دیا۔ ہر چہرے پر امید و بیم کی ملی جلی کیفیات نظر آنے لگیں۔ کمانڈنگ افسر اپنی جگہ چھوڑ کر تیزی کے ساتھ اس طرف آیا تھا۔

اس دوران میں ہیڈ فون والا افسر جلدی جلدی بہت سے آلات کی گھنڈیاں وغیرہ گھمانے میں مصروف ہوگیا تھا۔ میجر انصاری نے اسے آؤٹ پٹ کنٹرولز کو ایمپلی فائنگ یونٹ پر منتقل کرنے کی ہدایت کی تھی۔

اسپیکر پر ریڈیائی ارتعاش اور گھڑ گھڑ کی ملی جلی آوازوں کے بعد آخر ایک یونٹ پر ملی جلی انسانی آوازیں ابھرنے لگیں۔ جو مدھم ہونے کے باوجود خاصی واضح تھیں۔

جی او سی کرنل ریاض اور میجر انصاری پورے انہماک، اشتیاق اور اضطراب کے ساتھ ان ملی جلی آوازوں کو سن رہے تھے اور اول خان میرے ساتھ ایک گوشے میں سمٹ گیا تھا تاکہ ہم دونوں کی وہاں موجودگی، ان لوگوں کی پیشہ ورانہ مصروفیات میں کسی رکاوٹ کا سبب نہ بن سکے۔

ہم دونوں کو بطور خاص وہاں لایا گیا تھا اس لیے ہمارے کان بھی ان آوازوں پر لگے ہوئے تھے۔

چند ہی لمحوں کے بعد یہ واضح ہوگیا کہ وہ آوازیں اس کمانڈو گروپ کی تھیں جسے سرکش ڈاکوؤں کے روپ میں، سرحد پار کمانڈر سے ملنا تھا۔ وہ لوگ پروگرام کے مطابق پیش قدمی کرتے ہوئے اپنی حکمت عملی پر آخری بار نظرثانی کر رہے تھے تاکہ آگے کے سامنے ان سے کسی مہلک لغزش کے امکانات باقی نہ رہیں۔

اول خان مجھے کراچی ہی میں بتا چکا تھا کہ دشمن کے کمانڈر کو بہلا پھسلا اور ورغلا کر، اپنی سرحد میں لانے کے لیے اسپیشل ٹاسک فورس کے آٹھ منتخب جوانوں کا ایک دستہ آرمی کے حوالے کر دیا گیا تھا۔ وہ لوگ اپنی جانیں ہتھیلی پر رکھ کر، موت کے منہ میں جا رہے تھے، اس لیے یہ بات یقینی تھی کہ انہیں ایسا کوئی اہم یا نمایاں ہتھیار نہیں دیا گیا ہوگا جس کی وجہ سے ان کا آرمی سے کوئی تعلق ثابت ہو سکے۔ لیکن اسپیکر پر آنے والی، ان کی ملی جلی آوازوں سے یہ ظاہر ہو رہا تھا کہ ان میں سے کسی کے لباس میں کوئی حساس، ناقابل شناخت مائیکرو فون پوشیدہ تھا، جس کے ذریعے ان کی ہر آواز کمانڈ اینڈ کنٹرول ہیڈ کوارٹرز میں سنی جا رہی تھی۔ میرے لیے وہ ایک ناقابل فراموش تجربہ تھا کہ میں ایک بین الاقوامی سازش کا تانا بانا بنتے اور بکھرتے دیکھ رہا تھا، جس میں دونوں فریقوں کے بہترین اور زیرک افراد، اپنے اپنے قومی مفاد کے حصول کے لیے سر دھڑ کی بازی لگانے پر آمادہ و تیار تھے اور ایس ٹی ایف کے کمانڈو اپنے حریف کا ناکا کرنے کے لیے نکل کھڑے ہوئے تھے۔

کچھ دیر کے بعد کمانڈو گروپ کی افراد کی رازدارانہ گفتگو ختم ہوگئی۔

"اب ہم سرحد سے چند قدم کے فاصلے پر ہیں۔ بھول جاؤ کہ ہم کون ہیں اور کیا ہیں۔" اسپیکر پر اس کمانڈو گروپ کے سربراہ کی گمبھیر آواز ابھری۔ "اس لمحے کے بعد ہم حکومت پاکستان سے متصادم، سرکش نوجوانوں اور بے روزگاری سے تنگ آکر لٹیرے اور ڈاکو بننے والے نوجوانوں کے علاوہ کچھ نہیں ہیں۔ ہمارے ایکشن پلان کا پہلا حصہ یہاں ختم ہوتا ہے۔ دوسرے حصے کی ترجمانی کا کام میرے ذمے ہوگا۔ اگر ہم کمانڈر کو اس کے ہتھیاروں سمیت، اس کی کمین گاہ سے باہر لاکر اپنی سرزمین پر لانے میں کامیاب ہوگئے تو یہ ہمارے مشن کے تیسرے مرحلے کی کامیابی ہوگی۔ سرحد پار کر کے، اپنے علاقے میں دوبارہ داخل ہوتے ہی ہمارے مشن کا چوتھا مرحلہ شروع ہو جائے گا۔ اس مرحلے میں ہم میں سے ہر شخص آزاد اور خود مختار ہوگا۔ ہماری سرزمین تک پیش قدمی کرتے ہوئے دشمن کو کسی بھی شبہے کا موقع دیے بغیر، ان سے الگ ہو جانا ہمارا فرض ہوگا تاکہ ہم دشمن پر کیے جانے والے جوابی حملوں میں اپنوں کا نشانہ بننے سے محفوظ رہ سکیں۔"

"غازی یا شہید!" اسی گروپ میں سے کسی کی آواز ابھری۔ "دونوں صورتوں میں ہمارے درجات بلند ہوں گے۔ ہم آنے والے اچھے اور برے وقت کے لیے پوری طرح تیار ہیں۔ اللہ ہماری نیتوں کا حال جانتا ہے اور وہی ہمارے پیچھے رہ جانے والوں کا مددگار اور نگہبان ہوگا۔"

عمران صاحب نے ان کو دھیمی مگر پُر جلال آواز میں کلمۂ اول پڑھا کر اپنے ایمان کی تجدید کی اور کلمۂ شہادت کی پُر ہیبت قرات کے بعد اس طرف سکوت چھا گیا۔

وہ سب اس قدر پُر شکوہ اور پُر جلال تھا کہ میں اپنے وجود میں اندر تک لرز کر رہ گیا۔

میں ایک انسان ہونے کے ناتے سے دوسروں کے ساتھ ہمدردی کرنے میں کبھی بخل سے کام نہیں لیتا تھا لیکن مجھے یہ اعتراف کرلینا چاہئے کہ میری زندگی میں مذہب کا کبھی بھی بہت زیادہ دخل نہیں رہا لیکن اس لمحے اپنے کمانڈوز کے آخری ایمان افروز کلمات کے بعد میں خود کو اپنی ہی نظروں میں حقیر سمجھنے لگا۔

ایک طرف اللہ کے وہ پُراسرار بندے اور غازی تھے جو رات کے ہولناک اندھیروں میں اپنے عزیزوں اور پیاروں کو بھول کر ایک بہت بڑے مقصد کے لئے موت سے مقابل بڑھ رہے تھے۔ وہ وہاں مارے جاتے تو شہادت کے رتبے پر فائز ہو جاتے اور اپنا مشن پورا کرکے زندہ و سلامت لوٹ آتے تو غازی کہلاتے۔ ان کے ارادے واضح، عزم راسخ اور نیت صاف تھی اس لئے ہر حالت میں ان کا مقام بہت بلند تھا۔

دوسری طرف میں مدتوں سے بس ایک خونریز چکر میں مصروف تھا۔ اس بھیانک کاز آرائی میں میں نے شاید ان کمانڈوز سے زیادہ خطرات مول لئے تھے لیکن میرے سامنے کوئی واضح نصب العین نہیں تھا۔ کوئی بہت بلند مقصد نہیں تھا اور نہ ہی میں کسی روحانی قوت سے مالا مال تھا۔ اس لئے اس لمحے مجھے اپنی ساری جدوجہد ہیچ نظر آنے لگی تھی اور میرا دل مجھے اپنے وجود پر لعنت کر رہا تھا۔

ایک طرف وہ مطمئن کمانڈوز تھے اور دوسری طرف میں خود ملامتی میں مصروف تھا۔ لطف کی بات یہ تھی کہ کمانڈوز جو کچھ کر رہے تھے اور جس مقصد کے لئے بڑھ رہے تھے اس کی بنیاد کی پہلی اینٹ میں نے ہی رکھی تھی۔ دیکھا جائے تو اس تاریک مشن کا معمار میں خود ہی تھا لیکن دکھ کی بات یہ تھی میرا دل سکون اور جذبے سے خالی تھا جبکہ معمار کے خوابوں کو عملی تفسیر دینے والے اپنے خوبصورت جذبے اور نیت کی وجہ سے ہر طرح سے خوش اور مطمئن تھے۔

انہیں کشمیر کے بوجھل اور جنگلی ماحول میں وقت سست رفتار اور دھیمی رینگ کر گزرتا رہا۔ اس دوران میں آڈیو یونٹ پر وقفے وقفے سے کمانڈوز کے اکا دکا فقرے سنائی دیتے رہے جن میں کوئی خاص بات نہیں تھی لیکن جب ہم سب نے اضطراب و لہجے میں ہانپ کا ایک لفظ سنا تو میرے بدن کے سارے مساموں سے ٹھنڈا ٹھنڈا پسینہ پھوٹ نکلا۔

ہانپ کے کاشن کے ساتھ ہی ایک وقت مقصود زماں کے سے جیسے لیفٹیننٹ شکیلہ سامنے دیکھ کر شاید وہ آٹھوں کمانڈوز تیزی کے ساتھ زمین پر لیٹ گئے تھے۔

"تم کون ہو؟ سامنے آؤ!" کمانڈوز کے سربراہ کی کڑکتی ہوئی تیز آواز سنائی دی۔

"خدا خیر کرے، میرے بچے موت کے منہ میں ہیں۔" کمانڈ ٹیک آفیسر بے چینی سے پہلو بدلتے ہوئے اضطراری لہجے میں بڑبڑایا۔

"اپنے قدموں پر کھڑے ہو جاؤ ورنہ میں ایک ہی برسٹ میں تم آٹھوں کو زکبائش کردوں گا۔" کمانڈوز کو ٹھہرنے کا حکم دینے والے کی بے رحمانہ آواز ابھری۔ "یہاں اندھیرا ضرور ہے۔ لیکن میں تم سب کو اچھی طرح دیکھ رہا ہوں۔ اسٹینڈ اپ اینڈ ہینڈز اپ۔ تو بلاوی جالا کی ورنہ سب کو چھلنی کردوں گا...... اس سرزمین پر آنے والوں کو نہیں بلکہ میزبانوں کو سوال کرنے کا حق حاصل ہوتا ہے..... شاباش! تم لوگ بہت سعادت مند ہو۔ انگلیاں آپس میں پھنسا کر دونوں ہاتھ اپنے اپنے سروں پر رکھ لو اور یہ بتاؤ کہ تم کون ہو اور کہاں سے آئے ہو؟"

"ہم تمہیں سب کچھ بتادیں گے لیکن خدا کے لئے تم ہمیں صرف اتنا بتادو کہ اس وقت ہم کس ملک کی سرزمین پر ہیں؟" گروپ کے سربراہ کی خوفزدہ اور خوشامدانہ آواز سنائی دی جو اس صورتِ حال کے تقاضوں کے عین مطابق تھی۔ ان مکالمات کو سن کر میرے دل کی دھڑکنیں یک بیک تیز ہو گئی تھیں۔

"یہ بھڑے مارم اور ترنگے پرچم کی سرزمین ہے۔" للکارنے والے کی آواز نخوت آمیز ہو گئی۔ "اور میں اسی پوتر دھرتی کا ایک سچا سیوک ہوں۔ اب بولو کہ تم کون ہو؟"

"تم ہماری بے عزتی کر رہے ہو۔" کمانڈوز کے گروپ لیڈر کی زخمی آواز سراپا احتجاج بن گئی تھی۔ "ہم اپنی عزتِ نفس بچانے کے لئے اپنے حکمرانوں سے لڑ رہے ہیں۔ ان کی راتوں کی نیندیں حرام کرنے کے لئے ہم جنگلوں میں روپوش ہو کر بھانت بھانت کی وارداتیں کر رہے ہیں۔ ہم نے اپنے ٹھکانے سائیں سرکار کے ہاتھ میں دے دئیے ہیں۔ سائیں سرکار کے حکم پر سرحد پار کرنے کے بعد بھی ہمیں عزت نہ مل سکے تو ہم ایسی زندگی پر لعنت بھیجتے ہیں۔ ہمیں عزت کی روزی نہیں مل سکی تو ہم نے مال داروں سے طاقت کے بل پر اپنا حصہ چھیننا شروع کر دیا۔ حکومت نے ہمیں ڈاکو اور دہشت گرد قرار دے کر ہماری مذمت کی تو ہم نے سائیں لالا سرکار سے دوستی کرلی۔ ہم سب کچھ کر سکتے ہیں لیکن اپنی عزت اور آنا پر کوئی سمجھوتا نہیں کر سکتے۔ اگر سرحد پار کرکے ترنگے کے زیرِ سایہ بھی ہم سے توہین آمیز سلوک کیا جاتا ہے تو ہم لالا سرکار سے اپنی عقیدت کو خیرباد کہتے ہیں۔ تم ہم کو معاف کردو اور واپس جانے دو ورنہ وہاں ہم لالا سرکار سے خود اپنا حساب کرلیں گے۔"

"اوہ، تم ناراض ہو گئے۔" وہ کمانڈو لیڈر کی جذباتی تقریر سے بوکھلا گیا۔ "اگر تم لالا سرکار کے ہم نوا ہو تو ہمارے معزز مہمان ہو۔ ہم اپنی سرحدوں کے محافظ ہیں۔ دوسری جانب سے آنے والوں پر آنکھیں بند کرکے اعتماد نہیں کر سکتے۔ تم کو ہماری اس مجبوری کا اندازہ ہونا چاہئے۔ ویسے بھی تمہیں سرحد پار سے کس نے۔۔۔؟"

پیشگی اطلاع نہیں ملی تھی۔ اس کے بغیر ہم تم کو کیسے پہچان سکتے تھے؟ تم تو بلاوجہ ہی جذباتی ہو رہے ہو۔"

"اب تم نے ہمیں پہچان لیا ہے تو کیا ہم اپنی پھنسی ہوئی انگلیاں کھول کر اپنے ہاتھ نیچے کرا سکتے ہیں؟"

"پہچان کسی کوڈ یا اشارے سے ہوتی ہے۔ تم بغیر کسی پروگرام کے آئے ہو اس لئے میں تمہارے دعوے پر اعتبار کیے لیتا ہوں۔ تم لوگ اپنے ہاتھ گرا لو اور یہ بتاؤ کہ ادھر کیوں آئے ہو؟"

"ہم کمانڈر سے ملنا چاہتے ہیں۔" گروپ لیڈر کی سخت آواز سنائی دی۔

"اندھیرے میں میں اکیلا نہیں ہوں۔ میرے ساتھ چار آدمی بھی ہیں جو شاید تمہاری نظروں سے اوجھل ہیں۔ ان کی نگرانی میں تم یہیں ٹھہرو۔ میں کمانڈر سے بات کر کے آتا ہوں۔"

اس کے بعد کئی منٹ تک سکوت چھایا رہا جسے آخر کار گروپ لیڈر ہی کی آواز نے توڑا۔

"یہاں ہر طرف اندھیرا اور سناٹا ہے۔" وہ للکارنے والے کے تاریک آدمیوں سے کہہ رہا تھا۔ "ملا سرکار نے تو ہمیں بتایا تھا کہ گدرا کے نواح میں کمانڈر کی بھاری نفری تیار بیٹھی ہے۔"

"ملا سرکار جھوٹ نہیں بولتا۔" ان چاروں میں سے ایک بھنک گیا۔ "لیکن کارروائیوں میں راتوں کو چراغاں نہیں کیا جاتا۔ رات کو ہم بلیک آؤٹ کئے رہتے ہیں تاکہ دشمن کے گشتی دستوں کو ہمارے وجود کی بھنک نہ مل سکے۔ ویسے بھی تم اس وقت ریت کے ٹیلوں کے درمیان میں ہو۔ ان سے نکلنے کے بعد ہی تم ہمارے چھپے ہوئے لوگوں میں پہنچ سکو گے۔"

"اور یہ سب ایس جمبر کو سرحد پار کر کے حملہ کرنے کے لئے تیار بیٹھے ہیں؟"

"تم کیا جانو؟" اسی سپاہی کی تحیر زدہ آواز ابھری۔ "ایس جمبر تو ایک ٹاپ سیکرٹ ہے۔"

"ملا سرکار کی ہر راز تک رسائی ہے۔ وہ تو ماں کے پیٹ کا حال تک جاننے پر قادر ہے۔"

"اس کے بارے میں سنا ہی سنا ہے۔ اسے کبھی دیکھا نہیں۔" وہی آواز حسرت آمیز ہو گئی۔

"اسے ضرور دیکھنا' اپنی زندگی میں نہ دیکھ سکے تو سرکباش ہونے کے بعد دیکھنا۔ ملا سرکار دیکھنے کی چیز ہے۔ ایسے لوگ روز روز پیدا نہیں ہوتے۔"

"اپنی زندگی میں اسے دیکھنا ایسا کیا مشکل ہے کہ تم میرے سرکباش ہونے کی بات کر رہے ہو؟" اس شخص کی آواز یک بیک متجسس اور اشتباہ آمیز ہو گئی تھی۔

"ملا سرکار اپنے گھربار کو تج کر پچھلے پندرہ بیس برس سے ہماری دھرتی پر رہ رہا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ آنے والے دس پانچ برسوں میں وہ واپس نہ آسکے۔ اس کے دیدار کے لئے اتنی مدت تک کون زندہ رہ سکتا ہے؟ تم اندھیرے میں ہو۔ مجھے تمہاری عمر کا کوئی اندازہ نہیں' اس لئے یہ بات کہہ بیٹھا تھا۔"

"وہ آئے یا نہ آئے' ایس جمبر کو ہم خود اس سے جا ملیں گے۔" بولنے والے کا لہجہ مضبوط اور پر اعتماد تھا۔ "اس نے ہماری دھرتی کے لئے بے مثال قربانیاں دے کر ہم سب کے لئے ایک نئی راہ متعین کی ہے۔"

"ہم اسی لئے آئے ہیں' دوستو! اگر ایس جمبر کے آسرے میں یہاں دبکے بیٹھے رہے تو وہاں کچھ بھی باقی نہیں رہے گا اور شاید تم ملا سرکار کی ٹھنڈی چتا کی راکھ اپنے سروں میں ڈالتے پھر جاؤ گے۔"

کمانڈو گروپ کے سربراہ کی بات ادھوری رہ گئی کیونکہ اسی لمحے پہلی آواز نے اس کی بات کاٹ دی۔ "میرے آدمیوں میں مایوسی کا زہر مت پھیلاؤ۔ کمانڈر صرف تمہارے ایک نمائندے سے بات کرنے کے لئے تیار ہے۔ باقی سات آدمی یہیں' میرے آدمیوں کی نگرانی میں رکے رہیں گے۔"

"ہم تمہارے رحم و کرم پر ہیں۔" کمانڈو گروپ کے سربراہ کی آواز مایوسانہ تھی۔ "ہم تو اس امید پر لمبی مسافت طے کر کے یہاں آئے تھے کہ تم ہماری زبانوں سے ملا سرکار کا حوالہ سنتے ہی ہمیں اپنی چوڑی چکلی چھاتیوں سے لگا لو گے۔ اگر ہمارے مقدر میں ذلت ہی لکھ دی گئی ہے تو میرے ساتھی یہاں رکیں گے' میں تمہارے ساتھ چلوں گا۔ شاید تمہارے کمانڈر کو میں اپنی باتوں سے کچھ قائل کر سکوں۔"

"تم بلاوجہ جذباتی ہو رہے ہو۔" اس آواز میں معذرت اور تادیب کا عجیب سا امتزاج تھا۔ "یہ کوئی سرکس یا تفریحی میلہ نہیں ہے جہاں اندر آنے والے ہر شخص کو تماشا دیکھنے کی اجازت مل جاتی ہے۔ ہم بہت حساس سرحد پر بیٹھے ہوئے ہیں۔ جب تک ہم اپنی تسلی نہ کر لیں' تمہیں صبر کرنا ہوگا۔ ایک بار تمہاری شناخت ہو جائے تو تم دیکھو گے کہ ہم ملا سرکار کے کتوں سے بھی اپنے سروں پر پیشاب کرانے پر آمادہ ہو جاتے ہیں۔"

"تم پھر ہماری توہین کر رہے ہو۔ ہم اس کے کتے نہیں' چوکیدار ہیں۔" لیڈر نے احتجاج کیا۔

"تم میری بات کو غلط سمجھ رہے ہو۔ میری مراد یہ تھی کہ تم اس کے چوکیدار ہونے کے دعوے دار ہو۔ تمہاری جگہ ملا سرکار کی ڈیوڑھی کے کتے بھی ہوتے تو ہم ان کو پوری پوری عزت دیتے۔"

چند ثانیوں کے لئے آلات پر بوجھل سکوت چھا گیا۔ شاید وہ دونوں کمانڈر کی کمین گاہ کی طرف پیش قدمی کر رہے تھے اور یہ اس مہم کا اہم ترین مرحلہ تھا۔

"یہ لوگ بہت چالاک اور مکار ہیں۔" [illegible] اضطراری لہجے میں بولا۔ "یہ ہماری گھات میں گدرا کے نواح میں چھپے بیٹھے تھے۔ کاش ہمیں اس منصوبے کی ذرا پہلے بھنک مل جاتی تو ہم..."

وہ یکلخت خاموش ہو گیا کیونکہ آڈیو مانیٹر تک [illegible] ایک اور کرخت آواز گونجنے لگی تھی۔ "ہوں' تو تم سرحد پار سے آئے ہو۔ کہو! مجھ سے کیوں ملنا چاہتے تھے؟"

"ہم اپنی باتوں پر کھیل کر یہاں تک پہنچے ہیں۔" کمانڈو لیڈر کی دبی دبی آواز سنائی دی۔ اس کے لہجے سے یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ دشمن کے کمانڈر کے سامنے جاتے ہی اس کی شخصیت سے مرعوب ہو گیا ہو اور یہ اس کی کامیاب ترین اداکاری تھی جو کمانڈر پرشیے میں اتار سکتی تھی۔

"ہمیں ملا سرکار نے اس پیغام کے ساتھ یہاں بھیجا ہے کہ ایس تمبر کا انتظار کرنے کے بجائے اسی وقت کارروائی کا آغاز ہو جانا چاہیے۔" کمانڈو لیڈر کہہ رہا تھا "حکومت نے مردھڑی سے سکفور تک پوری قوت کے ساتھ فوجی آپریشن شروع کر دیا ہے اور ہمارے ساتھی بہت تیزی کے ساتھ مارے جا رہے ہیں۔ کچے کے علاقے میں ہر طرف لاشیں ہی لاشیں بکھری ہوئی ہیں۔ وہ لوگ اتنے کم وقت میں ہمیں نیست و نابود کر دینے پر تلے ہوئے ہیں۔ اس وقت ہمیں کمک نہ ملی تو ہم برباد ہو جائیں گے اور جب تم ایس تمبر کو پیش قدمی کرو گے تو تمہیں دور دور تک اپنا کوئی حامی یا مددگار نظر نہیں آئے گا۔ ہم تباہ ہو گئے تو ایس تمبر کو یہی جا ہی تمہارا بھی مقدر بن جائے گی۔ اس لئے ملا سرکار کا پیغام ہے کہ تیز رفتاری کے ساتھ فوری پیش قدمی ہونی چاہیے۔"

"لیکن ملا سرکار نے ریڈیو سیٹ پر کوئی خبر نہیں دی؟" کمانڈر کی آواز الجھن آمیز تھی۔

"جنگلات اور ہماری کمین گاہوں پر جو قیامت نازل ہے وہ تمہارے خواب و خیال میں بھی نہیں آ سکتی۔ ٹینک اور بکتر بند گاڑیاں کے دستے ہر چیز کو روندتے ہوئے اندر گھس آئے ہیں۔ ملا سرکار اپنے ایک ٹھکانے سے زخمی ہو کر بے سروسامانی کے عالم میں بیلے میں پہنچا ہے۔ وہ خود یہاں آتا لیکن وہ فوج کے گھیرے میں آیا ہوا ہے۔ میں بڑی مشکل سے بھیس بدل کر باہر نکلا ہوں۔ ملا سرکار کے حکم پر میں نے باہر نکل کر کچھ آدمی ساتھ لئے اور یہاں آ گیا۔ اب فیصلہ تمہارے ہاتھ میں ہے۔ ایک ایک منٹ کی تاخیر ہمارے لئے تباہ کن ہو گی۔"

"تو کیا وہاں بڑے پیمانے پر کشت و خون ہو رہا ہے؟" کمانڈر کی آواز فکر آمیز ہو گئی۔

"میں نے کہا نا کہ جو کچھ ہو رہا ہے وہ تمہارے خواب و خیال میں بھی نہیں آ سکتا۔ یہ خالص جنگی انداز کی کارروائی ہے اور ہر لمحے ان کا محاصرہ تنگ ہوتا جا رہا ہے۔"

"تم لوگوں کی جوابی کارروائیاں بھی انہیں نہیں روک سکیں؟"

"ملکی معلومات کے مطابق تم لوگوں کی تعداد ہزاروں میں ہے۔ محاصرے سے باہر رہ جانے والے لوگ ان پر عقب سے حملہ کر کے محاصرہ ختم کرا سکتے تھے۔ وہ علاقہ ان لوگوں کے لئے نیا اور تمہارا دیکھا بھالا ہے۔ تم انہیں ناک چنے چبوا سکتے تھے۔"

"علاقے سے واقفیت ہی کی وجہ سے ہم لوگوں کی بڑی تعداد بچی ہوئی ہے۔ ابتدا میں ہم نے جم کر ان کا مقابلہ کیا لیکن فوراً ہی ہم کو اندازہ ہو گیا۔ اب ہم ایک ایک گولی سوچ سمجھ کر استعمال کر رہے ہیں۔ ہمارے پاس بے شمار ہتھیار ہیں لیکن میگزین، کلاشنکوف کی گولیوں اور راکٹوں وغیرہ کی قلت ہے۔ جب تک ہمیں یہ چیزیں نہیں ملیں، ہم کچھ بھی نہیں کر سکتے۔" اس نے ایک گہرا سانس لیا اور اپنی بات جاری رکھتے ہوئے بولا "ہمیں معلوم تھا کہ جلد ہی ایسا برا دن آنے والا ہے۔ ہم نے ملا سرکار کو اپنی ضرورتوں سے آگاہ کر دیا تھا مگر وہ چند دن میں ہمیں وعدوں پر ٹالتا رہا۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس کی بھی کوئی بازی الٹ گئی ہے ورنہ وہ ہمیشہ ہی ہم پر مہربان اور کرم فرما رہا ہے۔ مجھے نہیں معلوم کہ تمہارے پاس کون سا جادو ہے لیکن ملا سرکار کا کہنا تھا کہ تم تک پیغام پہنچنے کے بعد ہی حالات اتنی تیزی کے ساتھ بدلیں گے کہ سب حیران رہ جائیں گے۔"

"تم یہاں تک کیسے پہنچے ہو؟ مجھے بتایا گیا ہے کہ تم پیدل ہی آئے ہو؟"

"ہاں! ہماری جیپ کا ریڈی ایٹر لیک ہونے کی وجہ سے یہاں سے دو تین کلومیٹر پیچھے اس کا انجن سیز ہو گیا اور ہمیں پیدل ہی یہاں پہنچنا پڑا۔"

"راستے میں فوجی نقل و حرکت کی کیا پوزیشن تھی؟" کمانڈر اس کی باتوں کے جال میں پھنستا ہوا نظر آ رہا تھا۔

"ہر طرف ویرانی اور سناٹے کا راج ہے۔ نہیں کہیں کوئی فوجی نظر نہیں آیا۔"

"ایک بات میری سمجھ میں نہیں آئی۔" قدرے توقف کے بعد کمانڈر کی پُرتشویش آواز ابھری۔ "اتنی بڑی کارروائی کے بارے میں پاکستانی پریس اور ریڈیو پر کوئی خبر نہیں آئی۔ ہمارا ہیڈ کوارٹر ایسی خبروں پر کڑی نظر رکھتا ہے۔"

"ہمیں تو اخبار اور ریڈیو کا ہوش ہی نہیں رہا۔" اس نے کمانڈر کو کوئی دلیل دینے کے بجائے فطری جواب دیا "ہو سکتا ہے کہ یہ بھی ان کی کوئی چال ہو۔ پہلے سے خبر پھیلنے کی صورت میں ہمارے ساتھی پورے صوبے میں امن و امان تہ و بالا کر کے ان کے آپریشن کو ناکام بنا سکتے تھے..... اب وہ ہمارا کریا کرم کرنے کے بعد اپنی کامیابی کا اعلان کرنے کے خواب دیکھ رہے ہوں گے۔ لیکن میں تمہیں بتا دوں کہ ان کے ہاتھوں زیادہ تر معصوم اور بے گناہ نوجوان مارے جائیں گے جو بے روزگاری یا پولیس اور وڈیروں کے مظالم سے تنگ آ کر مجبوراً ہم سے آ ملے ہیں۔ ملا سرکار سے گنتی کے چند لوگوں کا رابطہ ہے اور تمہارے ان ہی نمک خواروں نے معاشرے کے باغی اور دلیر جوانوں کو ایک سیسہ پلائی ہوئی دیوار میں بدل دیا ہے۔ ہم جتنا وقت باتوں میں گزار رہے ہیں وہ برباد ہو رہا ہے۔ یہ باتیں راستے میں بھی ہو سکتی ہیں۔ اس وقت ہمیں تمہاری عملی امداد کی سخت ضرورت ہے۔"

"ہمارا ایس تمبر کی رات کا پروگرام طے تھا۔" کمانڈر کی گرفت آواز گمبھیر ہو گئی "مسلح لاؤ لشکر کے ساتھ بین الاقوامی سرحد کو عبور کرنا بچوں کا کھیل نہیں ہے۔ میں ملا سرکار کا بہت

ہمارا خیال تھا یہ ضروری نہیں ہوتا کہ ہر شخص کو ہر بات معلوم ہو۔ ہر ایک کو صرف اسی قدر بتایا جاتا ہے جو اس کے فرائض کی انجام دہی کے لئے ضروری ہو۔ جس طرح میری معلومات نامکمل تھیں اسی طرح کمانڈنگ آفیسر کو اس مشن میں تمہارے اور الیاس کے کردار کے بارے میں تفصیلی معلومات نہیں ہوں گی۔ وہ صرف آپریشن کو کمان کر رہا ہے۔ اس لئے اسے وہی باتیں بتائی گئی ہوں گی جن کا اس مشن کی کامیابی یا ناکامی سے کوئی تعلق ہو سکتا ہے۔"

یہ گفتگو آگے جاری نہیں رہ سکی کیونکہ ہم اپنے کنٹینر کے پاس پہنچ گئے تھے اور وہاں اندھیرے میں مامور فوجی جوان نے ہمیں پہچان کر کنٹینر کا دروازہ کھول دیا تھا۔

میرے لئے یہ بات طمانیت کا باعث تھی کہ اس آپریشن میں آخری بار ہماری شناخت ہونے کے بعد کرنل ریاض کی تلقین پر ان کے تین صحافتی پاس دوبارہ دہرانے کا سلسلہ بالکل موقوف کر دیا گیا تھا۔ ایک بار زندہ و سلامت وہاں آ جانے والے لوگوں کے بارے میں یہ یقین کر لیا جاتا تھا کہ وہ ملک کے وفادار اور قابل اعتماد افراد ہوں گے۔ وہاں تک پہنچنے کے لئے ہم شناخت کے جن پے در پے اور کڑے مراحل سے گزر رہے تھے ان کے بعد پھر کوئی لاپروائی کا وہ اطمینان کچھ ایسا بے جا بھی نہیں تھا۔

انتظار گاہ میں کیپٹن الیاس ایک طرف بیٹھا ہوا زیر لب بڑبڑا رہا تھا کیونکہ سینٹر ریورز نے محکمہ اطلاعات سے آئے ہوئے افراد کو ایک عجیب و غریب بحث میں الجھایا ہوا تھا۔

"ابھی واپس جا کر اپنے محکمے کے سروس ریکارڈ میں تم کم از کم لکھوا دینا۔" میجر اپنے گرد و پیش میں رونما ہونے والی حساس صورت حال سے بے خبر پرجوش لہجے میں کہہ رہا تھا۔ "مجھے تو ایک فوجی آپریشن کی کوریج کی ہدایت دے کر روانہ کیا گیا تھا۔ مجھے معلوم ہوا کہ یہ کسی میدان جنگ کی براہ راست کوریج کا معاملہ ہے۔ پہلے ہی میڈیکل سرٹیفکیٹ بھیج کر چھٹی پر چلا جاتا۔ خدا کی پناہ! یہاں کچھ بھی ہو سکتا ہے۔ وہ فائرنگ کی زد میں آ سکتا ہے۔ دشمن کے طیارے اس پر حملہ کر سکتے ہیں۔ موت اور بھیانک تباہی کے بے شمار امکانات سامنے ہیں لیکن ہمارے یہاں وار رسک الاؤنس کا سرے سے کوئی دستور ہی نہیں ہے۔"

"وار رسک الاؤنس اتنا اہم نہیں ہے۔" سینٹر ریورز شاید بحث کو طول دینے پر تلا ہوا تھا۔ "یہ الاؤنس تو اس وقت ملتا ہے جب آدمی کوریج کے بعد ہنستا کھیلتا ہوا اپنے گھر لوٹے۔ اصل مسئلہ انشورنس کی رقم کا ہے جو تم جیسے کسی فرض شناس شخص کی حادثاتی موت کی صورت میں اس کے پس ماندگان کو ملنی ہوتی ہے۔ یہ انشورنس محکمے کی جانب سے ہونا چاہئے۔ تم خود سوچو کہ تم اس کے لئے تمہارے پراویڈنٹ فنڈ اور پنشن کی رقم سے تمہارے اہل خانہ کا ایک پیسہ تک گزارا ہو سکے گا؟ کوئی اعلیٰ افسر کسی ایسے ملازم کی موت کے بعد اپنے ماتحتوں کو ایک کٹھن صورت میں

جھونکتے رہتے ہیں۔ زندہ لوٹنے والوں کو کوئی انعام نہیں دیا جاتا۔ کوئی مر جائے تو خالی خولی لفاظی اور زبانی ہمدردیوں سے معاملہ نمٹا دیا جاتا ہے۔"

کرنل ریاض ہمارے ساتھ انتظار گاہ میں واپس آنے کے بجائے ایک کیبن میں رک گیا تھا۔ اس لئے وہ دونوں بحث کرتے رہے۔ آخر کار کیپٹن الیاس کو ان کی گفتگو میں مداخلت کرنی پڑ گئی۔

"آپ لوگوں کے محکمے کے سینکڑوں ملازمین میں سے ایک آدھ کو اپنی پوری مدت ملازمت میں دو چار دن کے لئے ایسے خطرات سے واسطہ پڑتا ہے۔ ہم لوگوں کے بارے میں کیا خیال ہے؟ ہمارے تو افسر اور جوان اپنے پورے کیریئر میں دن رات بارود کے دہانے پر بیٹھے رہتے ہیں اور کوئی بھی کسی صلے یا ستائش کی تمنا نہیں کرتا۔"

"یہ پیشوں کا فرق ہے۔ فوج لڑنے کے لئے ہی تیار کی جاتی ہے۔ ہم تو شہری ملازمین ہیں جنہیں صحیح طریقے سے بندوق بھی چلانی نہیں آتی۔" میجر نے قدرے بوکھلاہٹ کے بعد جواب ڈھونڈ ہی لیا۔

"وار کوریج میں بندوق نہیں چلانی پڑتی۔ قلم سے رپورٹ ہی لکھنی ہوتی ہے۔ عام شہریوں اور فوجیوں میں کیا فرق ہوتا ہے؟ سب ہی دو ہاتھ پیروں کے مالک ہوتے ہیں۔ اصل فرق تربیت کا ہوتا ہے۔ فوج میں ہر شخص کو بے خوفی کے ساتھ اپنے بڑوں کے حکم کی تعمیل کرنے کا عادی بنایا جاتا ہے اور دوسرے اداروں میں کسی تربیت کے بغیر ہر شخص کو میز کرسی الاٹ کر دی جاتی ہے۔ اسی لئے ایک ادارے کے ملازمین بھی یک ذہن ہو کر نہیں سوچتے۔"

کرنل ریاض کے آنے پر وہ گفتگو وہیں منقطع ہو گئی۔ وہ مشغلہ ختم ہوتے ہی سینٹر ریورز اپنے پیشہ ورانہ تجسس کے تحت میری اور اول خان کی طرف آ گیا۔ "تمہاری ان فوجی افسران سے گہری شناسائی معلوم ہوتی ہے۔" اس نے دوستانہ انداز میں نہایت چالاکی کے ساتھ اول خان سے سوال کیا تھا۔

"بالکل نہیں۔" اول خان میری توقع سے زیادہ ہوشیار ثابت ہوا۔ "ریڈار روم کا تو بہانہ تھا، ہم باہر تازہ صحرائی ہوا میں ٹہل رہے تھے۔ ان لوگوں کی کوئی بات کو دروازے سے خالی نہیں ہوتی۔"

"کیا تم اب بھی اس امر پہ مصر ہو کہ تمہارا تعلق کسی پاکی خبر رساں ایجنسی سے ہے؟"

"اس میں کیا شبہ ہے؟" اول خان نے گردن تان کر پوچھتے ہوئے لہجے میں پوچھا "معلوم ہوتا ہے کہ ہماری چند منٹ کی غیر حاضری میں میجر نے پھر تم کو ہمارے خلاف بھڑکانے کی کوشش کی ہے۔"

"پچھلے سال رومانیہ میں بائیں بازو کے ممالک کے صحافیوں کی ایک عظیم الشان کانفرنس ہوئی تھی۔ وہاں بھی میں نے کیوبا کی کسی ایسی خبر رساں ایجنسی کا ذکر نہیں سنا تھا جو عالمی پیمانے پر کام کرتی ہو۔"

پوری طاقت سے گردش کرنے لگیں۔ میں نے شور سے بچنے کے لیے اپنے سر پر ہیلمٹ چڑھا لیا۔ جس میں ہیڈ فون بھی نصب تھے۔

اچانک ریڈار والی چھت پر جلتا ہوا سرخ بلب بجھ گیا اور فوراً ہی سبز بتی جل اٹھی۔ پہلے کرنل ریاض والا لانا زمین سے بلند ہوا پھر ہمارے ہیلی کاپٹر نے بھی زمین چھوڑ دی۔ فوراً ہی اس چھت پر روشن ہونے والا سبز بلب بھی بجھ گیا اور دونوں ہیلی کاپٹر شکاری پرندوں کی طرح فضا میں تیزی کے ساتھ بلند ہونے لگے۔ ان کی بلندی کی رفتار سست تھی لیکن ان کی عمودی رفتار خاصی تیز تھی۔

جوں جوں ہم بلند ہوتے جا رہے تھے، صحرا کا بڑا حصہ ہماری نظروں کے سامنے آتا جا رہا تھا جس میں ہر طرف ریت کے ٹیلے ہی ٹیلے پھیلے ہوئے تھے۔ دونوں کنٹینر اور ان کے ساتھ کھڑا ہوا ہینگر ریت کے سمندر میں تاریک دھبوں کی طرح معدوم ہوتے جا رہے تھے لیکن رن وے کے کناروں پر جلنے والی مدھم سرخ روشنیاں فاصلہ بڑھ جانے کے باوجود نمایاں نظر آ رہی تھیں۔

میں نے اپنی آنکھوں سے دوربین لگائی۔ کھڑکی سے باہر دیکھتے ہوئے اس کا فوکس درست کرنے پر میں حیران رہ گیا کہ ریت کا سمندر مجھے اپنی آنکھوں سے چند فٹ کے فاصلے پر نظر آنے لگا تھا۔

"اب ہم بارہ ہزار فٹ کی بلندی پر آ چکے ہیں۔" مجھے اپنے ہیڈ فون پر کسی پائلٹ کی آواز سنائی دی۔ "نیچے سے ہمارے دیکھے جانے کا کوئی امکان نہیں ہے لیکن انجنوں کی گونج صحرا میں دور دور تک پھیلے گی اس لئے دشمن کے متوقع مقام سے شمال میں پرواز اختیار کی جائے گی۔"

نیچے کا جائزہ لینے میں اندھیرا بہت بڑی رکاوٹ تھا لیکن پھر بھی سامنے کی ریت پر کئی جگہ تاریک لکیریں سی دکھائی دیں اور اس نتیجے پر پہنچا کہ وہ دشمن کی گھات میں بیٹھے ہوئے ہمارے اپنے فوجی ہو سکتے تھے۔

کافی لمبا چکر کاٹ کر دونوں ہیلی کاپٹرز دشمن کے متوقع راستے کے جنوب میں اترنے لگے۔ اس طرف مجھے متعدد کالے کالے متحرک دھبے نظر آئے اور میرے دل کی دھڑکنیں یک بیک تیز ہو گئیں۔

"وہ دیکھو، وہ دیکھو!" اچانک اول خان کی اضطراری آواز نے ہم سب کو چونکا دیا۔ وہ دوسری طرف کی کھڑکی سے دوربین لگائے بیٹھا تقریباً اچھل کر باہر دیکھ رہا تھا۔ "یہ یقیناً سرحد پار سے آنے والا کارواں ہے۔ بہت سی گاڑیاں ایک قطار میں چلی آ رہی ہیں اور ان کی تمام بتیاں روشن ہیں۔"

سب اسی طرف کی کھڑکیوں پر جھکے، لمحے بھر کے لئے ہیلی کاپٹر کا توازن بگڑتا محسوس ہوا لیکن پائلٹ نے مہارت کے ساتھ اسے سنبھال لیا لیکن اسی دوران میں لانا ایک جھٹکے سے کئی سو فٹ نیچے آ گیا تھا۔

"سب لوگ اپنی اپنی جگہ پر بیٹھے رہیں۔" ہیڈ فون پر پائلٹ کی آواز ابھری۔ "دوران پرواز ایسی کوئی حرکت خطرناک بھی ہو سکتی ہے۔ میں نے دشمن کے کانوائے کو دیکھ لیا ہے۔ میں ہیلی کاپٹر کو ایسی پوزیشن میں لے آؤں گا کہ دوسری طرف والے بھی اپنی جگہوں پر بیٹھے بیٹھے یہ نظارہ دیکھ سکیں گے۔"

چند منٹ بعد وہ منظر میری دوربین کی بھی گرفت میں آ گیا۔ تاریک صحرا کے سینے پر بے شمار چھوٹی اور بڑی گاڑیوں کا ایک روشن کارواں خاصی تیز رفتار سے آگے بڑھ رہا تھا۔ بیشتر گاڑیوں پر جنگی ساز و سامان لدا ہوا تھا۔ جو پوری طرح ترپالوں سے ڈھکا ہوا تھا۔ میں نے اپنی دوربین کا فوکس مزید درست کیا اور دیکھا کہ اس طویل کارواں میں بغیر چھت کی کوئی گاڑی نہیں تھی۔ کمانڈوز کے ساتھ آنے والے سادہ پوش دہشت گرد بھی بند ٹرکوں میں سفر کر رہے تھے۔ اس لئے ان کی تعداد کا اندازہ لگانا دشوار تھا لیکن قافلے کی طوالت کو دیکھتے ہوئے میں نے اندازہ لگایا تھا کہ وہ ڈیڑھ سو سے زائد، عام اور بڑے سائز کے فوجی ٹرک تھے۔ ہر گاڑی ایک ڈرائیور اور ایک مددگار کے حساب سے تین سو کی نفری تو اسی کی تھی۔ اگر ڈھائی سو کمانڈوز بھی سفر کر رہے تھے تو دشمن کی کل نفری پانچ سو سے کسی طرح کم نہیں تھی۔

"یہ آگے بڑھ رہے ہیں۔ ہمیں چکر کاٹ کر ان کے عقب میں دیکھنا چاہئے کہ ہمارے دستوں نے ان کی واپسی کا راستہ بند کر دیا ہے یا ابھی اس میں دیر ہے؟" ہیڈ فون میں کرنل ریاض کی آواز ابھری۔ صاف ظاہر تھا کہ وہ اپنے دونوں پائلٹوں کو پرواز کے راستے کے بارے میں ہدایات دے رہا تھا۔

فوری طور پر دونوں ہیلی کاپٹرز نے ایک طویل چکر لیا اور وہ کارواں ہماری نظروں سے اوجھل ہو گیا۔ واپس سرحد کی طرف مڑتے ہی ہمیں مغربی ریت پر سیاہ متحرک دھبے نظر آنے لگے جو اسی سمت میں سفر کر رہے تھے جدھر دشمن کا کارواں جا رہا تھا۔ مجھے یقین تھا کہ دشمن کے دوسرے پہلو پر بھی صورت حال اس سے مختلف نہیں ہو گی۔

تاریک صحرا کے سینے پر نظر آنے والے وہ مناظر بہت بھیانک اور روح فرسا تھے۔ مہلک اور جدید ترین اسلحے اور ہتھیاروں سے لیس ہمارے لشکر ایک دوسرے کے متوازی آگے بڑھ رہے تھے۔ درمیان میں دشمن کا کارواں اجل کی راہ پر بڑھ رہا تھا لیکن فکر انگیز بات یہ تھی کہ ان کے ساتھ ابھی پی ایل ایف کے وہ تنخواہ دار کمانڈوز بھی بیٹھے ہوئے تھے جو ڈاکوؤں کے بھیس میں سرحد پار کر کے کمانڈر اور اس کے قافلے کو اس راہ پر ہانک کر لے آئے تھے۔

پائلٹوں نے ہیلی کاپٹرز کی بلندی قدرے کم کر دی تھی۔ سرحد سے کئی کلومیٹر پہلے، جب انہوں نے رخ گھمایا تو دشمن کے عقب میں بھی تاریک گاڑیوں کا قافلہ رواں نظر آیا جس کا مطلب تھا کہ آپریشن ڈیزرٹ ٹریپ کے منصوبے کے عین مطابق دشمن کی مسلح نفری کو اپنی سرزمین پر تین اطراف سے گھیر لیا گیا تھا۔ اس

بھاری دھماکے ہو رہے تھے۔ چند دھماکے کے ساتھ دھواں اور
آگ کے بادلوں میں جب بکھرے ٹکڑے فضا میں ہر طرف گرتے
ہوئے نظر آ رہے تھے۔

ہیلی کاپٹرز کی بلندی خاصی کم ہو گئی تھی۔ دھوئیں کے بادلوں
کے باوجود وہاں لگی ہوئی آگ سے اتنی روشنی پھیل گئی تھی کہ ہمیں
اپنی اونچائی سے ساری جزئیات بالکل صاف نظر آ رہی تھیں۔

ہمارے ہیلی کاپٹرز نے نہایت سست رفتاری کے ساتھ اس
کاروان کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک پرواز کی۔ اس
دوران میں جگہ جگہ وہاں متعدد جھلسی ہوئی، مسخ شدہ اور خون آلود
لاشیں بھی نظر آئیں۔ نیچے سڑک پر پڑے ہوئے فوجیوں نے ہیلی
کاپٹروں کے انجنوں کے شور سے خوف زدہ ہو کر ہماری طرف بے
تحاشا گولیاں چلائیں لیکن ہم دو ہزار فٹ کی محفوظ بلندی پر
پرواز کر رہے تھے۔ اس لئے تمام گولیاں بہت نیچے سے ہی گزر کر
فضا کا ایندھن بن گئیں۔

بمبار طیارے کے ہوا باز نے کمال مہارت کے ساتھ دشمن
کی کاروان کے اگلے حصے کو نشانہ بنایا تھا جس کے نتیجے میں سب ہی
پیچھے کا منظر بکھرا اور ہر گاڑی جہاں تھی وہیں چھوڑ دی گئی۔
وہ طیارہ اپنا مشن پورا کر کے ایندھن اور بم بھرنے کے لئے اڈے کی
طرف واپس جا چکا تھا۔ مجھے تشویش ہو رہی تھی کہ دوسرا بمبار
کہاں رہ گیا تھا۔

آخر کار ہمارے دو طیارے اس کاروان کے وسطی حصے پر فضا
میں ظاہر ہو گئے۔

ہمارے سروں پر پنکھوں کا شور تھا اور نیچے آگ اور دھوئیں،
چیخ و پکار اور فائرنگ کے شور کا بازار گرم تھا۔ دشمن کے لئے وہ
حملہ اس قدر غیر متوقع اور ہولناک ثابت ہوا تھا کہ وہ اس حملے کی
نوعیت پر قابو پا کر کوئی دفاعی حکمت عملی اختیار کرنے کے بارے میں
سوچ بھی نہیں سکے تھے۔

ایک مرتبہ پھر فضا طیارے کے انجن کے شور سے گونج گئی۔
ہمارے پائلٹوں نے دوبارہ فوراً فضا میں اوپر اٹھا لیے۔ آنے والے
طیارے نے بم سے پہلے ایک طویل چکر کاٹ کر محاذ کا جائزہ لیا۔
محاذ کو دیکھتے ہی وہاں موجود فوجیوں میں بھگدڑ مچ گئی۔ پائلٹ نے
کاروان کے اوپر سے پوزیشن لی اور وہ طیارہ اس قطار پر تیزی کے
ساتھ بم گراتا ہوا کاروان کے عقبی حصے سے فضا میں اوپر اٹھتا چلا
گیا۔ طیارے کے پیٹ سے نکلنے والے ساتوں بم ہمیں بالکل
صاف نظر آئے تھے۔ اس بار چار ٹرک اڑ گئے۔ وہ بم طیارے کے
نیچے سے کودتے ہوئے بھٹک کر سڑک میں جا گرے اور بھاگتے ہوئے
بہت سے فوجیوں کے جسموں کے چیتھڑے اڑ گئے۔ فضا میں ریت
اور دھوئیں کے بادل دور دور تک پھیل گئے تھے۔

اس اثنا میں کاروان کے عقب میں موجود فوجی دستے حرکت
میں آ چکے تھے۔ ہماری کارروائی کی وجہ سے ان لوگوں کو اپنے ٹھکانے
سنبھالنے کا موقع حاصل ہو چکا تھا اس لئے پیچھے سے آنے والا

فائر کیا اور گولہ ٹھیک کاروان کے وسط میں گر کر پھٹ گیا۔ اس بار
لوہے کے ٹکڑے فضا میں کافی اوپر تک اڑے تھے۔

اس بار بمبار طیارہ اپنا وزن ہلکا کرنے کے بعد واپس نہیں گیا
بلکہ ایک چکر کاٹ کر میدان پر آیا اور بھاگتے ہوئے فوجیوں پر
مشین گن سے تباہ کن فائر کھول دیا۔ ہر طرف خون ہی خون اور
لاشیں ہی لاشیں نظر آنے لگی تھیں۔

فضا میں اڑتی ہوئی گرد کچھ صاف ہوئی تو میری آنکھیں کھلی کی
کھلی رہ گئیں۔ اس بار طیارہ شکن توپوں سے لدے ہوئے وہ بھاری
ٹرک بھی بمباری کی زد میں آئے تھے۔ ان پر بندھی ہوئی ترپالیں
راکھ ہو گئی تھیں اور سبز رنگ میں رنگی توپوں کے سبب آہنی ڈھانچے
ٹرکوں میں لگی ہوئی آگ میں سلگ رہے تھے۔

کچھ حواس باختہ فوجی بمبار طیارے کی فائرنگ سے بوکھلا کر
پھر کاروان کی طرف پلٹ پڑے۔ اس وقت وہ اپنے ٹرکوں میں
محفوظ تھے اور نہ انہیں کھلے صحرا میں امان تھی۔ ان کے تیزی سے
بھاگنے والے ساتھی اندھیرے میں روپوش پاکستانی فوجیوں کے
ہاتھوں لقمۂ اجل بننے شروع ہو گئے تھے۔ اندھیرے سے نازل
ہونے والی اس ناگہانی افتاد نے انہیں پاگل کر دیا تھا۔

اس بلندی سے میں نے دوربین کی مدد سے دیکھ لیا تھا کہ
معرکے کا آغاز ہوتے ہی ہمارے فوجی دستوں نے کاروان کے اگلے
حصے کو بھی گھیر لیا تھا اور اب وہ لوگ مکمل محاصرے کی حالت میں
تھے۔ کاروان کی طرف لوٹنے والے فوجیوں نے قطار میں سے دو
بچے سالم ٹرک تیزی کے ساتھ باہر نکالے۔ قرب و جوار میں موجود
ادھر ادھر بھٹکے ہوئے فوجی کچھ سوچے سمجھے بغیر اندھا دھند ان
ٹرکوں میں گھسنے لگے اور پھر دونوں ٹرک چکر کاٹ کر تیزی کے ساتھ
اپنی سرحد کی طرف روانہ ہو گئے۔

انہیں قابو کرنے کا کرنل سجاد کی تجویز فوراً منظور کی اور
دونوں ہیلی کاپٹر سڑک میں دوڑتے ہوئے ان ٹرکوں پر پرواز کرنے
لگے۔ اس بلا کو اپنے سروں پر مسلط پا کر چند فوجیوں نے ایک ٹرک
کے پچھلے حصے سے باہر جھول کر ہم پر گولیاں برسانے کی کوشش کی
لیکن ناکام رہے۔ ٹرک تیز رفتاری کے باعث بری طرح اچھل رہے
تھے اس لئے ان میں ایک شدید جھٹکے کی وجہ سے اپنا توازن برقرار
نہ رکھ سکا اور گردن کے بل ریتیلی چٹان پر گر گیا۔ اس وقت کسی کو
کسی سے کوئی ہمدردی نہیں رہی تھی۔ وہ سب ہانکے میں آئے
ہوئے وحشت زدہ درندوں کی طرح اپنی اپنی فکر میں مبتلا تھے اس
لئے کسی نے یہ جاننے کی کوشش نہیں کی کہ ٹرک سے گرنے والا
زخمی ہوا تھا یا گردن تڑوا کر جہنم واصل ہو چکا تھا۔

وہ سب اپنی دانست میں آزادی، سلامتی اور زندگی پالینے کی
راہ پر فرار ہو رہے تھے اور دوسری طرف اجل ان کی تدبیروں پر
بے دردی سے مسکرا رہی تھی۔

پیچھے موجود فوجیوں نے تیزی کے ساتھ بڑھتے ہوئے ان ٹرکوں
کو دیکھ لیا تھا۔ ادھر سے کچھ اندازہ کر کے دو راکٹ فائر کئے گئے اور

وہ دونوں ٹرک اپنے سواروں سمیت ٹکڑوں میں بکھر کر آگ کے شعلوں میں گھر گئے۔ ان ٹرکوں کی ابھی دشمن کی بڑی بڑی گاڑیاں اس وقت عذاب بنی ہوئی تھیں اور ہر طرف آگ بھڑکانے کا باعث بن رہی تھیں۔

ہم اُدھر سے واپس ہوئے تو پھر ایک بمبار فضا میں منڈلا رہا تھا۔ اس بار گولہ بارود سے بھرا ہوا ایک ایسا ٹرک ہٹ ہوا جس پر لدا ہوا گولہ بارود پھٹنے سے اُدھر سے زیادہ کارواں تباہی اور دشمن کی زد میں آ گیا۔ ان کی خودکار دھماکوں میں بارود سے لدے ہوئے ایک اور ٹرک نے آگ پکڑی اور وہاں ہولناک دھماکوں کا ایک نہ ختم ہونے والا بھیانک سلسلہ شروع ہو گیا۔ اس وقت تک دشمن کے سارے فوجی کارواں کو اس کے حال پر چھوڑ کر فرار ہو چکے تھے۔ ان پر جہاز سے بھی گولیاں برسائی جا رہی تھیں اور فوجی دستے بھی انہیں مارنے میں مصروف تھے۔

زیر زمین بیس کے ہنگامی ہوائی اڈے پر موجود بمبار طیاروں کی جنگی حکمت عملی کافی دیر بعد میری سمجھ میں آ سکی۔ ہی ارسے دونوں جہازوں کو ایک ساتھ روانہ کرنے کے بجائے انہیں الگ الگ بھیجنے کا سلسلہ جاری رکھا ہوا تھا اس لئے ان کے حملوں میں ری فیولنگ اور لوڈنگ کی وجہ سے کسی بھی وقت زیادہ وقفہ نہیں آنے پاتا تھا۔ ایک جہاز اڑ کر ری لینڈ کرتا تو دوسرا دشمن کے کارواں پر جہنم کے دہانے کھولنے میں مصروف ہو جاتا تھا۔

دشمن کے فوجیوں کی بھاری تعداد ہلاک اور زخمی ہوئی تھی۔ آگ اور دھوئیں کے بادلوں کی اوٹ میں جابجا معذور زندگی کی آرزو میں سسک رہے تھے لیکن اس قوت انتقام معرکے میں کوئی ان کا پرسانِ حال نہیں تھا۔ اس معرکۂ بلاخیز میں جو فوجی مرنے یا زخمی ہونے سے بچے ہوئے تھے وہ اپنی ساری چیخ و پکار اور شان و شوکت کو بھول کر خوف زدہ چوہوں کی طرح صحرا میں اِدھر اُدھر بلبلاتے پھر رہے تھے۔

وہ کسی بھی طرح کوئی دل خوش کن منظر نہیں تھا۔ مارنے والے بھی انتقام اور دشمنی کے جذبات کے تحت ولولے کے ساتھ انہیں مار رہے تھے مجھے اندازہ تھا کہ اس ماحول کا ایک کردار بن جانے کے بعد وہ مشینی انداز میں اپنے فرائض انجام دے رہے تھے اور یقیناً ان کے دلوں میں خوشی کا کوئی جذبہ نہیں رہا ہو گا۔ دراصل وہ سب مکافاتِ عمل کے ایک بھیانک دور سے گزر رہے تھے جو اماوس کی تاریک راتوں میں نظر آنے والے کسی ڈراؤنے خواب سے کم نہیں تھا۔

سرحد پار سے کمانڈر کی سربراہی میں آنے والوں کو قبل از وقت گھیر گھار کر وہاں لایا گیا تھا لیکن حقیقت یہ تھی وہ اپنی کمین گاہوں میں دبک کر ایسی ستمبر کی رات کو ہمارے علاقے میں کہیں زیادہ بڑی دہشت اور بربریت پھیلانے کے منصوبے بنا رہے تھے۔ ان کے عزائم ہماری جنگی مشین کے خلاف نہیں تھے بلکہ وہ سب بڑا درپا طاغوتی بلاؤں کی طرح معصوم اور بے گناہ شہریوں میں گھس کر وہاں ناقابلِ تصور تباہی اور بربادی کے منصوبے بنا رہے تھے۔ وہ ہمارے توپخانوں سے بچ کر شہروں اور قصبوں میں اپنے ہمدردوں تک پہنچنا چاہتے تھے لیکن کاتبِ تقدیر ان کی تباہی تحریر کر چکا تھا۔ جو کچھ وہ ہماری تباہیوں کے ساتھ کرنا چاہ رہے تھے وہی ان پر لوٹا دیا گیا تھا۔

اس لئے ہمارے ہتھیار ان سے دور تھے کہ انقلابی قلی ناصر گونج رہی تھیں لیکن یہ ان کی بدبختی تھی کہ وہ اپنے ساتھ لائے ہوئے ہولناک بارودی ذخائر کی آگ میں جل مر رہے تھے دوسروں کے لئے ہلاکت اور تباہی کا کنواں کھودنے والے خود اسی کنوئیں میں دفن ہونے چلے جا رہے تھے۔

اس وقت دونوں بمبار واپس لوٹ چکے تھے۔ ہمارا ہیلی کاپٹر ہلکے ہلکے ہچکولے لیتا ہوا فضا میں بہت زیادہ سست روی کے ساتھ آگے پیچھے ہو رہا تھا کہ نیچے کسی طاقتور لاؤڈ اسپیکر پر کسی کی آواز گونجتی ہوئی محسوس ہوئی۔ بارود کے بھڑکتے ہوئے ذخائر میں ہونے والے ہولناک دھماکوں میں وہ آواز کچھ اس طرح ابھر اور ڈوب رہی تھی کہ ابتدا میں وہ مجھے اپنا وہم محسوس ہوا لیکن ارسلان نے مجھے چونکا دیا۔

"نیچے قبیلہ میں کوئی اعلان ہو رہا ہے۔" اس نے رائے ظاہر کی تھی۔

وہ میرا ہم خیال تھا اس لئے میرا شبہ یقین میں بدل گیا اور میں نے اپنے کان اسی آواز پر مرکوز کر دیے۔

چند ثانیوں تک توجہ مرکوز کرنے کے بعد دھماکوں و نیوں کی آوازیں مجھے مغلوب محسوس ہونے لگیں اور وہ انسانی آواز ہر شور پر غالب آنے لگی۔

"میں پھر بتا رہا ہوں کہ تم لوگ چاروں طرف سے گھیرے جا چکے ہو۔" وہ دبنگ آواز سرحد پار سے آنے ہوئے دہشت گردوں اور تخریب کاروں سے مخاطب تھی۔ "مقابلہ کرو گے تو ہر طرف موت تمہارا مقابلہ کرے گی۔ لیکن ہمارا مقصد انسانی خون کی ہولی کھیلنا نہیں ہے۔ ہماری کارروائی محدود مقاصد کے لئے تھی۔ ہم تمہاری قوت کا شیرازہ بکھیر کر تمہارے منصوبہ سازوں کا غرور خاک میں ملانا چاہتے تھے اور ہم نے یہ مقصد حاصل کر لیا ہے۔ تم میں سے جو لوگ اپنے ہتھیار پھینک کر دونوں ہاتھ اپنے سروں پر رکھ کر ہماری طرف آئیں گے انہیں ہر طرح امان دی جائے گی۔ ان پر گولی نہیں چلائی جائے گی لیکن جو شخص بھی ہتھیار بند نظر آئے گا اسے بے رحمی سے بھون کر رکھ دیا جائے گا۔ جن لوگوں کو اپنی جانیں پیاری ہیں وہ اپنے سروں پر ہاتھ باندھ کر کسی بھی طرف نکل آئیں۔ ہمارے جوان ہر طرف موجود ہیں۔ میں جب تک گنتی ختم کروں۔ اس کے بعد ہی ہم پیش قدمی شروع کر دیں گے۔ پھر جو نظر آیا مارا جائے گا۔ ون... ٹو...."

اس طرف سے رک رک کر گنتا شروع کر دیا گیا۔ اس آواز میں عجیب سا جلال اور دبدبہ پنہاں تھا۔

ان قلعوں سے نکلے۔ جو منصوبے کے مطابق دشمن کے فرار کی راہ مسدود کرنے کے لئے دونوں اطراف سے پیچھے جم آئے تھے۔

یہ سب پروگرام کے مطابق ہوا تھا۔ بات صرف اتنی سی تھی کہ اول خان کو ایس پی ایف کے کمانڈوز کی حفاظت کے اس منصوبے کا علم نہیں تھا اس لئے وہ حملے کے آغاز سے ہیڈ کوارٹر واپسی تک مضطرب رہا تھا۔

میں ان تمام واقعات کا عینی شاہد تھا لیکن شاہراہ فیصل کے روشنیوں میں نہائے ہوئے راستے پر اول خان کے ساتھ سفر کرتے ہوئے مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے میں ایک بھیانک خواب دیکھتے دیکھتے اسی وقت ہڑبڑا کر بیدار ہوا ہوں۔

"تاریکی اور کہرے کی افراتفری کی وجہ سے دشمن کی نفری کی گنتی تو ناممکن تھی لیکن ہمارے کمانڈروں نے پوسٹ کے آگے کے پیٹرولنگ بیچ کو اندازہ کو آگاہ کیا تھا کہ ان کی تعداد پانچ سو سے بھی متجاوز تھی" اول خان کہہ رہا تھا۔

"ہم لوگ تو کل کا پورا دن ایک حسن پورا ہوتے ہی ہیڈ کوارٹر سے پرواز کر گئے تھے۔ دشمن کے اس طویل کاروان کی مکمل تباہی پر وہاں خوشی کی لہر دوڑی ہوئی تھی لیکن ہلاک، زخمی ہونے والوں اور قیدی ہاتھ جانے والوں کے بارے میں تخمینہ ہے" اسی وقت تک اطلاعات تو شروع نہیں ہوئی تھیں۔

مگر میرا اندازہ تھا کہ اس مہم میں دشمن کے دو سو سے زیادہ فوجی مارے گئے تھے۔ زخمی ہونے والوں کی تعداد بھی خاصی رہی ہوگی کیونکہ بمباری کے نتیجے میں ان کے اپنے ذخائر کی تباہی نے بھی انہیں بہت نقصان پہنچایا تھا۔

ہم دونوں کے لئے وہ تھکا دینے والی "ایک طویل رات ثابت ہوئی تھی۔ مجھے اندازہ تھا کہ اول خان جلد از جلد اپنے گھر لوٹ کر آرام کرنا چاہ رہا ہوگا اس لئے واپسی پر میں نے نرسری سے ذرا آگے شاہراہ قائدین کے کنارے پر اترنا چاہا لیکن اول خان مجھے گھر تک پہنچانے پر اڑ گیا۔

"اب تمہاری ملاقات کب ہوگی؟" میں نے شرف آباد کے فوارے پر اترنے سے پہلے اول خان سے سوال کیا۔

"ہمارے سروں پر مسلط "ایک بڑی فکر کا خوف دور ہو چکا ہے اب ایک دو روز آرام کرنے کا ارادہ ہے" اول خان نے مسکراتے ہوئے کہا "ویسے ابھی غلام رسول اور اس کے ساتھیوں کا معاملہ بھی چل رہا تھا۔ پھر اخباروں سے اندی ہوئی ہڑتالیاں بھی آنے والی ہیں۔ جب چاہو مجھے فون کر لینا۔ کیا پتا کہ یہ معاملات نمٹنے سے پہلے ہی کوئی دوسرا چکر چل پڑے۔"

میں گرم جوشی کے ساتھ اسے الوداع کہہ کر فلیٹ والی عمارت کی طرف چل دیا۔

جب تیسری منزل کے کمرے سے بڑھا اور سلطان شاہ کی وہاں "منتقلی" کا فیصلہ کرنے کی تھی تو میں نے فلیٹ کی ایک چابی اپنی تحویل میں لے لی تھی تاکہ فلیٹ میں میری آزادانہ آمد و رفت میں کوئی رکاوٹ نہ ہو۔ میں

داخلی دروازے کے کی ہول میں چابی گھما کر اندر داخل ہوا تو صبح ہو جانے کے باوجود فلیٹ میں سناٹا چھایا ہوا تھا۔ دروازہ دوبارہ مقفل کر کے میں نے دبے قدموں خواب گاہ کا جائزہ لیا تو وہ دونوں اپنے اپنے کمروں میں دنیا و مافیہا سے بے خبر سو رہے تھے۔

اس وقت تکان اور نیند نے میرے اعصاب پر بھرپور حملہ کیا ہوا تھا اس لئے میں خاموشی کے ساتھ ڈرائنگ روم کے ایک صوفے پر دراز ہو گیا۔ میرا خیال تھا کہ کئی روز تک متروک رہنے کی وجہ سے صوفہ گرد آلود ہوگا لیکن اسے صاف ستھرا پا کر مجھے ماننا پڑا کہ عورت، عورت ہی ہوتی ہے اور ہر جگہ کھل کر اپنے وجود کا اظہار کرتی ہے۔

میں صوفے پر پڑ کر سویا تو پھر شام ہی کی خبر لایا۔ اسٹین گن کی فائرنگ کی پرہول تڑاتڑ سے میں گھبرا کر بیدار ہوا تو سب سے پہلے سلطان شاہ کے مسکراتے ہوئے چہرے پر نظر پڑی اور پھر میری نگاہیں خود بخود فائرنگ کی آوازوں کے منبع کی طرف مبذول ہو گئیں جو ڈرائنگ روم ہی میں موجود تھا۔

ٹیلی وژن اسکرین پر چلتے ہوئے انگریزی فلموں کے اشتہارات کو دیکھتے ہی میری تیوری سکڑ گئی اور میں جھنجھلا کر سلطان شاہ پر برس پڑا "کیا بے ہودگی ہے کہ ایک سوتے ہوئے شخص کے سر پر اتنی اونچی آواز میں ٹی وی چلا رہے ہو۔ تمہیں فلموں کے اشتہارات دیکھنے کا ایسا ہی شوق تھا تو ٹی وی اٹھا کر اپنے کمرے میں لے جاتے۔"

"سوری!" اس کے ہونٹوں پر بدستور گدگدا دینے والی مسکراہٹ رقصاں رہی "مجھے اندازہ نہیں تھا کہ میں تمہاری بھی نیند میں خلل انداز ہو رہا ہوں۔ میں ساڑھے آٹھ بجے سو کر اٹھا تو تم گہری نیند سو رہے تھے۔ کہاں گھنٹے کی نیند کے بعد تمہیں مسکراتے ہوئے اٹھنا چاہئے تھا۔ اتنی طویل نیند کے بعد تو مُردے بھی چہل قدمی کے لئے سوچنے پر مجبور ہو جاتے ہیں۔"

وقت کا احساس ہونے پر میں اسے خاموشی کے ساتھ گھور کر رہ گیا۔ اس نے میرے ساتھ تعلقات کی ابتدا "ایک سوکھے سڑے ..... اور انتہائی فرمانبردار ملازم کی حیثیت سے کی تھی لیکن اپنی بے ساختہ اور چلبلی خوبیوں کی وجہ سے اس نے مجھے بہت جلد اپنا گرویدہ بنا لیا تھا۔ مجھے کچھ یاد نہیں کہ یہ کب اور کیسے ہوا لیکن امر واقعہ یہی تھا کہ عرصہ دراز سے میں نے اسے تنخواہ دینے کی کوئی وجہ اور ضرورت محسوس نہیں کی تھی۔ ہمارا جو کچھ تھا وہ مشترک ہی تھا۔ پیسے دھیلے کے معاملے میں ہم دونوں نے ایمانداری میں سے کبھی حساب کتاب کی ضرورت محسوس کی تھی۔ اسی کے ساتھ" وہ بہت جلد ملازم کے مقام سے ایک دوست کے درجے پر آ گیا تھا۔ وہ اکثر بے تکلفی میں مجھے بہت کچھ کہہ جاتا تھا لیکن عموماً اس نے کبھی بھی میری کسی سنجیدہ بات کو رد نہیں کیا تھا۔

اس وقت سلطان شاہ پر خوش گلابی کا سنگین دورہ پڑا ہوا تھا۔ پچھلے سانس میں وہ مُردوں کی چہل قدمی کا ذکر کر چکا تھا اس لئے میں

اسے اس کے حال پر چھوڑ کر باتھ روم کی طرف چل دیا۔
ٹھنڈے اور گرم پانی کی تیز دھاروں میں کافی دیر تک نہانے کے بعد جب میرے بدن کا ایک ایک مسام کھل گیا تو میں لباس بدل کر ڈرائنگ روم میں آیا جہاں ٹرالی پر چائے اور اس کے پرتکلف لوازم موجود تھے۔
"تم رات کس وقت واپس لوٹے تھے؟" میرے بیٹھتے ہی سلطان شاہ نے سوال داغ دیا۔
"رات بھر جھک مارنے کے بعد میں صبح آٹھ بجے تھکا ہارا واپس آیا تھا" میں نے کراہتے ہوئے کہا۔
"میرا نہیں غزالہ کا خیال تھا" اس نے جلدی سے مدافعانہ لہجے میں کہا "تمہیں معلوم ہے کہ میں نے تو گولیاں کھلا کے نیند کا حوالہ دیا تھا۔ اگر تم جھک مارنے کے لئے ہی اول خان کے ساتھ گئے تھے تو یہ شوق یہاں بھی پورا ہو سکتا تھا۔"
"بس اب تم چپ رہو" غزالہ کھڑی ہوئی چائے پیالیوں میں انڈیلتی ہوئی بولی "جب تک میری آنکھ نہیں لگی میں پل پل خیر کی دعائیں مانگتی رہی تھی۔ رات کی کہانی خاصی ہولناک اور دلچسپ ہوگی۔"
"رحیم، قباس اور احمد بیٹے میرے ذہن میں بھی تھے؟" سلطان شاہ نے ایک بسکٹ اٹھا کر کہا "یہ پریشانیاں اسی وقت تک ہوتی ہیں جب تک اپنا آدمی نظروں سے اوجھل رہتا ہے۔ زیدی کو زندہ سلامت دیکھنے کے بعد' آسانی کے ساتھ یہ فرض کیا جا سکتا ہے کہ رات کو سب ٹھیک ٹھاک رہا ہوگا۔"
وہ مجھے چڑانے کے لئے بکواس کرنے پر تلا ہوا تھا لیکن مجھے پورا یقین تھا کہ وہ خود بھی میرے تجربات کی تفصیلات جاننے کے لئے مضطرب رہا ہوگا۔
غزالہ نے ریموٹ کنٹرول یونٹ کے ذریعے ٹیلی وژن کی آواز بند کر دی کیونکہ زمین پر خلائی مخلوق کے حملے پر بنی ہوئی ایک کارٹون فلم کا شور یک بیک بہت تیز اور ناقابل برداشت ہو گیا تھا۔
ان دونوں کو یہ تو معلوم تھا کہ میں پچھلی رات ایک اہم مشن پر اول خان کے ساتھ گیا تھا اور اس مشن کا مقصد ملا سرکار کے جنگجو کمانڈر کی سرکوبی تھا۔ حقیقت یہ ہے کہ پچھلی رات ٹرسکی کے بس اسٹاپ کے آخری سرے پر اول خان کا انتظار کرتے ہوئے وہ تمام باتیں میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھیں جن سے بعد میں دوچار ہونا پڑا۔
ان کے سوالات شروع ہوتے ہی مجھے سلطان شاہ کی خوش کلامیوں کا جواب دینے کا موقع مل گیا۔ میں انہیں ستا ستا کر بہت اختصار کے ساتھ ان کے سوالات کے جواب دیتا رہا لیکن ایک رات کے بھیانک جنگی تجربات پر مشتمل وہ کہانی اتنی جاندار تھی کہ میرے غیر مسلسل بیان کے باوجود' حیرت سے ان دونوں کی آنکھوں کے ڈھیلے کشادہ ہوتے چلے گئے۔
میں دن بھر سوتا رہا تھا۔ اس دوران میں ان دونوں نے خاصی خریداری کر کے ضرورت کی ہر چیز شیلف میں جمع کر لی تھی۔ غزالہ میری شراب نوشی سے نالاں بھی تھی لیکن جانتی تھی کہ میں اس عادت بد میں مبتلا ہوں اس لئے اس نے سلطان شاہ سے بلیک ڈاگ کی تین بوتلیں بھی منگوالی تھیں۔
اس روز میرے وجود پر ایک سرشاری طاری تھی جیسے میں کوئی بڑی مہم سر کر کے آیا ہوں۔ حالانکہ میں نے اولی جماعت کے دوسرے لوگوں کے ساتھ بیٹھنے اور دیکھنے کے علاوہ کچھ بھی نہیں کیا تھا۔ میری فرمائش پر سلطان شاہ باہر سے گرما گرم کھانے لینے کے لئے چلا گیا اور میں نے پیمانہ و شراب کی محفل سجا کر غزالہ کے رنگ و شباب کو اپنے گرد ہو بٹھا لیا۔
اگلی صبح کے اخبارات میں گدرا کے مقام پر ہونے والی خوں ریز فوجی کارروائی کے بارے میں کوئی موہوم سا اشارہ بھی نہیں تھا۔ سلطان شاہ نے رات ہی کو بتا دیا تھا کہ شام کے اخبارات میں بھی اس بارے میں کوئی خبر نہیں چھپی تھی۔
بڑی سرخیوں میں کچھ نہ پا کر جب میں نے چھوٹی چھوٹی ایک کالمی خبروں کا جائزہ لینا شروع کیا تو پہلے ہی صفحے پر میری نظریں ایک خبر میں الجھ کر رہ گئیں۔
وہ ہمارے ساتھ محاذ پر پرواز کرنے والے سینئر رپورٹر کا روزنامہ تھا۔ خبر کی سرخی تھی "کینیا کے نامہ نگار یا غیر ملکی جاسوس؟" پہلے صفحے پر خبر کا مختصر سا متن تھا جبکہ تفصیلات آخری صفحے پر تھیں۔ پورے اخبار میں آپریشن زبردست ضرب کے بارے میں ایک لفظ بھی نہیں چھپا تھا۔ شاید آخری لمحات میں اس کارروائی کو صیغۂ راز میں رکھنے کا فیصلہ کر لیا گیا تھا۔ اس لئے سینئر رپورٹر نے اپنا سارا زور قلم میرے اور اول خان کے خلاف آزما ڈالا تھا۔
اس کا استدلال یہ تھا کہ پاکستان میں دو ایسے پراسرار مقامی لوگ موجود ہیں جو خود کو کینیا کی کسی خبر رساں ایجنسی کا نمائندہ بتاتے ہیں اور حساس ترین قومی ادارے ان دونوں کے دعووں کو من و عن تسلیم کر رہے ہیں جبکہ اخبار کے ذرائع کے مطابق وہ دونوں مشتبہ افراد ہیں اور کسی بھی وقت قومی سلامتی کے لئے کوئی بڑا مسئلہ پیدا کر سکتے ہیں۔
اس خبر کی وجہ اور لوجسٹک کچھ بھی رہی ہو لیکن مجھے یہ اعتراف کرنا پڑا کہ ذمے دار صحافی جو کچھ دیکھتا اور محسوس کرتا ہے اسے اپنے قارئین تک پہنچانے میں کسی کاہلی یا کوتاہی کا مرتکب نہیں ہوتا۔ میں نے اول خان کے ساتھ کینیا کے خبری ادارے کی نمائندگی کا دعویٰ ضرور کیا تھا لیکن سینئر رپورٹر آخر تک ہمارے اس دعوے پر یقین نہیں کر سکا تھا۔ اس نے اپنی تجربہ کار نگاہوں سے ہمارا جھوٹ بھانپ لیا تھا اور اخبار میں خبر لکھوا کر اپنا فرض پورا کر لیا تھا۔ اخبار میں اس ایک کالمی خبر کی موجودگی اور اصل فوجی آپریشن کے بارے میں مکمل خاموشی سے صاف ظاہر ہو گیا تھا کہ ہماری حکومت اس واقعے کے اخفا یا اظہار کے بارے میں تذبذب کا شکار تھی۔ گدرا میں آگ اٹھی تھی [illegible] کی گہرائی میں جانے والی ہم کا

...ری اس بات کی منتظر تھی کہ حکومت اخبارات میں نمایاں
...عام سے اس معرکے کی کوریج چاہتی تھی تاکہ وہ دوسرے ملک
...کی شدت کے ساتھ حوصلہ شکنی ہو لیکن اخبارات کی
...خاموشی سے ظاہر ہو رہا تھا کہ قومی مقاصد میں بھرپور
...حاصل کر لینے کے باوجود کچھ لوگ آپریشن ویزرٹ ٹمپ پر
...کے عالمی ردعمل سے خائف تھے۔

...ہیری کیسنجر کے دفتر جانے کے بعد سے بکر مفقود الخبر
اور اس کی طرف سے کوئی رابطہ ہونے کی امید بھی نظر نہیں
...لے دے کر تم ہی ایسا آدمی رہ گیا تھا جس سے وہ لانچ
...کے بارے میں بات کر سکتی تھی اور ہیری نے وہ سارا کھیل
...کھیلا تھا کہ اس کا مطلوب اسلحہ بخیر و خوبی کراچی پہنچ سکے
...تمام ہتھیار، ملا سرکار کے ذریعے شورش پر آمادہ افراد
پہنچائے جانے تھے۔

...دانست میں اسپیشل ٹاسک فورس اور آرمی آپریشن کی
...کے بارے میں راز داری نہ رہنا ہمارے حق میں ہر اعتبار
سے سود مند ثابت ہو رہا تھا۔

اگر ملا سرکار کی عبرت ناک ہلاکت کی تشہیر کر دی جاتی تو اس
...پشت پر پروان چڑھنے والے چند ڈاکوؤں کے حوصلے ضرور
...ہو سکتے تھے لیکن پھر ایس ٹی ایف کے آفیسرز کا عزم، سرحد پار
...کے کارندوں کے سامنے ملا سرکار کے قاصد کا روپ اختیار نہیں
...سکتے تھے جب کہ چند ڈاکوؤں کے حوصلے پست ہونے کے
...میں آپریشن ویزرٹ ٹمپ کی کامیابی کہیں زیادہ اہم اور دور
...نتائج کی حامل تھی۔

دوسری طرف ہیری کیسنجر اور اس کا کاؤنٹر پارٹ بھی ملا سرکار
...کارندوں کے یونٹوں کی تباہی سے بے خبر اپنی ریشہ دوانیوں میں
...مصروف تھا۔ وہ دبئی یا خلیج کی کسی اور نامعلوم بندرگاہ سے ہتھیاروں
...اور گولہ بارود سے لدی ہوئی لانچ کراچی کے مضافاتی ساحل پر
...لانے کی تیاری اس مفروضہ پر کر رہی تھی کہ ملا سرکار اپنے جملہ افراد
...سمیت زندہ تھا اور بے چینی کے ساتھ ہتھیاروں وغیرہ کی
...آمد کا منتظر تھا تاکہ اپنے پیروکاروں کے ذریعے، مظالم اور
...داستانیں سناتے ہوئے سرکش نوجوانوں کے لشکروں کو
...حکومت کے خلاف صف آرا کر کے صوبہ میں شورش اور بدامنی
پھیلا سکے۔

وہ ایک بہت بڑی اور منظم سازش تھی۔ اندرون ملک،
...نے اپنا اسٹیج تیار کیا ہوا تھا۔ دوسری طرف سرحد پار سے
...مسلح دہشت گردوں اور ہتھیاروں کی بڑی تعداد
...ملا سرکار سے آ ملنے کے لئے تیار تھا۔ تیسری سمت سے
...اپنی سفارتی مراعات کی آڑ لے کر خلیج کے علاقے سے
...کی بھاری مقدار کراچی لانے کی منصوبہ بندی کر رہا
...شورش اور بغاوت کرنے والوں کو مقامی طور پر ہتھیاروں
...رہے اور جب یہ تینوں عوامل، حالات کو بہت زیادہ
بگاڑ کی سمت میں لے جانے میں کامیاب ہو جاتے تو کسی نہ کسی حیلے
بہانے سے "پڑوسی ملک کی مسلح افواج" ڈنکے کی چوٹ پر بین
الاقوامی سرحد عبور کر کے ان عناصر کے ساتھ شامل ہو کر متوازی
حکومت قائم کرا دیتیں۔ وہ ملک کی بقا اور سلامتی کے خلاف ایک
بھیانک بین الاقوامی سازش تھی جس میں کیپٹن پیڈرو، پنڈی کے
ساتھ ہی ایک سپر پاور بھی پوری طرح ملوث تھی۔

چبا چبا کے لہجے میں بولتا تھا۔ اتنی دیر تک گفتگو کرنے کے بعد وہ مجھ سے خاصی حد تک بے تکلف ہو گیا تھا۔

"جب تک لانچ کا معاملہ اس کے سر سے نہیں اترے گا وہ کسی سیر و تفریح کی طرف مائل نہیں ہوگی۔ اس کے بقول یہ اس کی زندگی کی پہلی رشوت ہے جو اس نے میرے اصرار پر قبول کی ہے۔"

"ٹھیک ہے ٹھیک ہے۔" اس بار بھی اس نے میری بات کاٹ دی۔ "لانچ دسویں رات سون میانی بیچ پر گھوڑا کریک میں لنگر انداز ہوگی۔ لانچ رات کو ایک بجے آئے گی۔ میرا خیال ہے کہ صبح چھ بجے تک اس پر لدا ہوا ڈھائی سو ٹن مال میرے گودام میں پہنچ جائے گا۔ کیونکہ اس پر کوئی بھی پیٹی دو ٹن سے زیادہ وزنی نہیں ہے۔"

"تم تو اس طرح بات کر رہے ہو جیسے دو ٹن کوئی وزن ہی نہ ہو۔" میں نے اسے لیزلی غلام کے موضوع سے ہٹانے کے لئے حیرت سے کہا۔ "تمہیں کرین وغیرہ کا بندوبست بھی کرنا ہوگا۔"

اس کی ہنسی کیا، غرور بھری آواز سنائی دی پھر وہ بولا "کرین اور خلاصیوں سے زیادہ کام تو وہ دس کلو وزن کے لئے بھی کرین مانگتے ہیں۔ ان سے سخت کیری سے ڈبل آؤ تو پھر کوہ ہمالیہ کو بھی اپنے زور بازو سے دس چند قدم دور کھسکا دیں گے۔ سارا کام چھپن کیپا اور مزدوروں کے ذریعے ہوگا۔"

"اور پھر بھی تم منہ اندھیرے فارغ ہو جاؤ گے؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"تم نے کھوتی پر تنخواہ والی سرکاری اور نیم سرکاری لیبر کا کام دیکھا ہے۔ اسی لئے حیران ہو رہے ہو۔ ٹھیکے پر کام کرنے والے جن ہوتے ہیں۔ ان میں ساٹھ ستر سال کے بوڑھے بھی اتنی پھرتی سے کام کرتے ہیں کہ عقل حیران رہ جاتی ہے۔ یہ سب میرا کام ہے۔ بس یہ سمجھو کہ آج سے نویں صبح ہارون بلبل کے ذہن سے لانچ کا بوجھ اتر چکا ہوگا۔"

"اس لانچ کا نام سفینہ تو نہیں ہے؟" میں نے چونکنے کی اداکاری کرتے ہوئے پوچھا۔

"میں نے پوچھا بھی تھا لیکن اس نے لانچ کا نام نہیں بتایا۔" اس کا لہجہ معذرت خواہانہ تھا۔ "دسویں رات ایک بجے جو بھی لانچ گھوڑا کریک میں لنگر انداز ہوگی میں اسے خالی کرا دوں گا۔"

"شناخت کرائے بغیر لانچ کا عملہ تمہیں اپنے قریب بھی نہ پھٹکنے دے گا۔"

"وہ سب طے ہو گیا ہے۔ لانچ سے سوال کیا جائے گا 'ہو کمز نمبر؟' اور ہم کہیں گے 'ٹی از ڈیئر!' بڑا سیدھا سا کوڈ ہے لیکن وہ ہمارے ساتھ نہیں ہوگی۔" اس کی آواز حسرت آمیز ہو گئی۔ "اگر وہ بھی وہاں آ جاتی تو ٹھاٹھیں مارتے ہوئے سمندر کے ساحل پر پتھریلی چٹانوں میں گزاری ہوئی رات وہ کبھی نہیں بھول سکے گی۔ لیزلی شراب تو پیتی ہے نا؟"

"تم سمجھے۔" میں نے سادگی سے کہا۔ "میں سیدھا سادا مسلمان ہوں۔ کبھی ایسا موقع نہیں آیا کہ اس کی شراب نوشی کے بارے میں جاننے کا موقع ملتا۔ میں اس حرام خوری سے دور رہتا ہوں۔"

"ماشاءاللہ!" اس کی زہر میں ڈوبی ہوئی آواز ابھری۔ باتوں باتوں میں اس کی بے تکلفی خاصی بڑھتی جا رہی تھی۔ "شراب کو حرام سمجھ کر اس سے دور بھاگتے ہو تو رشوت کو کس منطق کی بنیاد پر حلال سمجھتے ہو؟"

"دیکھو یار، قاسم بھائی!" میں نے بے تکلفانہ انداز میں کہا۔ "رشوت اسی وقت حرام ہوسکتی ہے جب ہم جیسے بااختیار لوگوں کو جیب بھر روزی اور پیٹ بھر روٹی مل رہی ہو۔ اس معاملے میں ہمارے مولوی علماء کو اجتہاد کے امکانات پر غور کرنا چاہئے یہ خاصا اہم اور سنگین معاملہ ہے......"

میری بات ادھوری رہ گئی کیونکہ اس نے فوراً ہی زہریلے لہجے میں بولنا شروع کر دیا تھا۔ "خدا کا خوف کرو، رشوت قانوناً جرم ہے لیکن مذہب کو اس کا جواز نہ بناؤ۔ اگر تمہارے استدلال کو مان لیا جائے تو تم تنخواہ داروں کو رشوت کی اجازت ملنے کے بعد بھی بے روزگاروں کو چوری اور ڈکیتی کا حق مل جانا چاہئے۔ یہ بالکل ویسی ہی بات ہے جو نفسیات دان ڈاکوؤں کی طرف سے تمام اخبارات میں شائع کرائی جاتی ہے۔"

"اور تم لیزلی کو کس شرعی اختیار کے تحت پھانسنا چاہ رہے ہو میرے نیک مسلمان؟" میں نے تلملا کر زہریلے لہجے میں سوال کیا۔ "یہ بھی تو گناہوں کی بدترین اقسام میں سے ایک ہے۔"

"میں نے اس کا کوئی جواز دینے کی کوشش نہیں کی۔" وہ بھڑک کر بولا۔ "گناہ کرنا انسان کی سرشت میں شامل ہے۔ عورت کی رغبت میری کمزوری ضرور ہے مگر میں اس پر نادم بھی ہوتا ہوں۔ نادم ہوتا ہوں تو گڑگڑا کر توبہ بھی کرتا ہوں لیکن میں نے کبھی ڈھٹائی کے ساتھ اپنی اس کمزوری کا کوئی جواز تلاش کرنے کی کوشش نہیں کی۔"

"تم بہت چالاک ہو۔" میں نے شکست خوردہ لہجے میں کہا۔ "میرا مقصد بھانپتے ہی تم نے اپنی چال بدل دی۔ کیا تم اب بھی لیزلی کو ساحل سمندر پر بلانا اور سنگلاخ چٹانوں پر شراب پلانا چاہتے ہو؟"

"میں تم سے کہہ چکا ہوں کہ یہ میری کمزوری ہے۔ وہ دسویں رات کو گھوڑا کریک پر آ جائے تو یہ میری خوش نصیبی ہوگی۔ تم اسے وہاں لے آؤ۔ باقی کام میں خود کر لوں گا۔"

"میں کوشش کروں گا۔ اس سے آگے تمہارا مقدر ہے۔" میں نے ہتھیار ڈالتے ہوئے کہا۔

اس سے مجھے جو کچھ معلوم کرنا تھا وہ میں معلوم کر چکا تھا۔ لانچ کی باتوں کے علاوہ اس کے ساتھ خاصی غیر ضروری باتیں بھی ہو چکی تھیں اس لئے میں نے گفتگو کو طول دینے کی کوشش نہیں

چند رسمی فقروں کے بعد "دو روز بعد پوری رقم کی ادائیگی کی یاد دہانی" کرا کے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

"یہ اتنی لمبی باتیں کس سے ہو رہی تھیں؟" میرے فارغ ہوتے ہی غزالہ نے سوال داغ دیا۔ وہ کافی دیر سے اضطراب اور تجسس کے ساتھ میرا جائزہ لے رہی تھی۔

"ہیری کیسینجر کا دو کاروں کا سودا کر لو۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "منگوایا ہوا اسلحہ کیا شخص اپنے گودام میں ذخیرہ کرے گا۔ اس نے فون کیا تھا۔ لانچ پرسوں رات آ رہی ہے۔"

"پھر اب کیا ہو گا؟" سلطان شاہ نے بے ساختہ انداز میں پوچھا۔

"پنجگور کے ایس ایف کا تعاون مل جانے کے بعد ہمیں اپنے کام میں فکر مند ہونے کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔ اسے لانچ کا علم نہیں ہو سکتا۔ ایس پی ایف والوں کو کھلے سمندر میں لانچ کی شناخت میں دشواری ہوئی تو پھر پرسوں رات کو گھوڑا کریک کے قریب ایک معرکہ ہو گا۔"

"عظمیٰ کا کیا خیال ہے؟ ویرا اس کی قید سے کب تک آزاد ہو گی؟" غزالہ اچانک پوچھ بیٹھی۔

"لانچ آ جانے کے بعد اسے رہائی مل جانی چاہئے۔" میں نے اعتماد کے ساتھ کہا۔

"لیکن لانچ کی کھلے سمندر میں یا ساحل پر تباہی کی صورت میں کیا ہو گا؟"

غزالہ کے اس سوال نے مجھے چونکا دیا۔ وہ ایک ایسا مسئلہ تھا جس کے بارے میں نے سوچا ہی نہیں تھا۔ ہیری کیسینجر نے ویرا کو صرف اس لئے قید کیا تھا کہ لانچ کی آمد کا راز اس کے ذریعے کسی اور تک نہ پہنچ سکے۔ وہ ہر قیمت پر اس راز کی حفاظت کرنا چاہتا تھا لیکن اس کی تمام تدابیر کے باوجود لانچ تباہ ہو جاتی تو اس کا سارا نزلہ ویرا پر بھی گر سکتا تھا۔

لانچ کی تباہی یا مال پکڑے جانے کی صورت میں وہ ویرا کی طرف سے شکوک و شبہات میں مبتلا ہو سکتا تھا کیونکہ اس راز میں وہ اس کی شریک تھی۔ قاسم کی ذات ہر قسم کے شبہ سے بالاتر تھی کیونکہ لانچ کے معاملے میں کوئی بھی خرابی رونما ہونے کی صورت میں وہ خود بھی گرفت میں آ سکتا تھا۔ اس کی اپنی سلامتی لانچ کی سلامتی سے وابستہ ہو گئی تھی۔

ایسی صورت میں ہیری کیسینجر یہ سوچ سکتا تھا کہ ویرا اکیلی تھی کہ اسے یرغمال بنا لینے کے باوجود اس کے ساتھی آزاد اور اس کے مفادات کے خلاف سرگرم عمل تھے۔ ایک بد ترین شک یہ تھا کہ بعد میں ان خطوط پر کام شروع کرتا تو اسے لامحالہ ولادو کے کردار کا علم ہو جاتا۔ قاسم علی کے پاس اس امر کا پوشیدہ رکھنا ضروری نہیں تھا کہ سمندری علاقے کا تمام اس کے پاس تھا نہیں تھا بلکہ ولادو خان نامی ایک مقامی کسٹم انسپکٹر بھی اس کے ساتھ تھا۔

اس نتیجے پر پہنچتے ہی ہیری کیسینجر ویرا کے معاملے میں سنگ دلی کا مظاہرہ کر سکتا تھا۔

میرے لئے تشویش کی بات یہ تھی کہ ہیری کیسینجر کو ایک غیر ملکی سفارت خانے کی پشت پناہی حاصل تھی اور شاید ویرا کو اسی ملک کے کاؤنسلیٹ میں قید میں رکھا گیا تھا۔

اگر معاملہ ہیری کیسینجر کی نجی رہائش گاہ کا ہوتا تو وہاں دھاوا بول کر بھی ویرا کو آزاد کرنے کی کوشش کی جا سکتی تھی لیکن ایک اہم ملک کے کاؤنسلیٹ سے کسی قیدی کا نکال لانا آسان نہیں تھا۔

"کیوں نہ ویرا کے اغوا کی رپورٹ درج کرا کے پولیس کو ہیری کے پیچھے لگا دیا جائے؟" سلطان شاہ نے رائے دی۔

"مشکل ہے۔" میں نے نفی میں سر ہلاتے ہوئے کہا۔ "پہلی بات تو یہ ہے کہ ویرا کے وارث کے طور پر تم کے سامنے آؤ گے۔ اس حیثیت میں جو بھی منظر عام پر آیا اسے ہیری کے کرائے کے غنڈے بے دردی سے ہلاک کر دیں گے۔ دوسری بات یہ ہے کہ پولیس موقعہ کے ثبوت کے بغیر بھی اس کاؤنسلیٹ کا رخ نہیں کرے گی اور نہ ہیری کو تفتیش میں ملوث کر سکے گی۔ اپنے موقف پر زیادہ اصرار کیا گیا تو انتظامیہ کاؤنسلیٹ سے ویرا کے بارے میں دریافت کرے گی اور وہ لوگ ویرا سے واقفیت تک سے منکر ہو جائیں گے اور معاملہ ٹھپ ہو کر رہ جائے گا۔"

ہم لوگ اس معاملے کے مختلف پہلوؤں پر کافی دیر تک بحث کرتے رہے لیکن لانچ پر آنے والے اسلحے کی تباہی کے ساتھ ویرا کی سلامتی کا کوئی امکان دریافت کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکے۔

اپنی جگہ وہ مسئلہ بہت اہم تھا لیکن اس کا حل ڈھونڈنے کے لئے ہمارے پاس دو دن کی مدت باقی تھی۔ لیکن وہ خبر اول خان تک فوری طور پر پہنچانی بہت ضروری تھی کیونکہ اس کا کام صرف سوچ بچار کرنے کا نہیں تھا بلکہ اسے کھلے سمندر میں لانچ کی چیکنگ اور اس میں ناکامی کی صورت میں گھوڑا کریک میں اس پر کامیاب چھاپے کے انتظامات کرنے تھے جن کے لئے وقت درکار ہوتا۔ وقت کی کمی کی وجہ سے ان دونوں کارروائیوں میں ذرا بھی خامی رہ جاتی تو ہتھیاروں وغیرہ کی وہ بڑی کھیپ ہمارے ہاتھوں سے نکل کر سرکار یا اس کے حامیوں تک نہ سہی تو دوسرے ملک دشمن عناصر کے ہاتھوں میں پہنچ سکتی تھی۔

میں نے فوری طور پر ویرا کی متروکہ رہائش گاہ کا نمبر ملایا جہاں اول خان کے فوجی مقیم تھے۔

اول خان نے میری فراہم کی ہوئی اطلاعات تحمل کے ساتھ سنیں اور میری بات پوری ہونے پر بولا "میں تیاریاں شروع کرا رہا ہوں لیکن تم قاسم سے رابطہ رکھو۔"

"کیوں؟" میں نے چونک کر پوچھا۔ اس کے لہجے سے مجھے ایسا محسوس ہوا جیسے اسے میری فراہم کی ہوئی اطلاعات کی صحت پر شبہ رہا ہو۔

"ایسے معاملات میں ہیر پھیر ضروری ہوتا ہے ہو سکتا ہے کہ

بے تو ان کے قاتل بھی اسی شہر میں ہوں گے۔ جلد یا بدیر تمہارے ہاتھ ان کی شہ رگ تک ضرور پہنچیں گے۔"

"مجھے سب سے زیادہ دکھ تو اسی بات کا ہے ڈیڈی!" وہ تڑپ کر بولا "اسے اغوا کرنے والے اسی شہر میں تھے اور میری بیوی ان کی قیدی تھی لیکن میں اس کے لیے کچھ نہ کر سکا۔ سبنڈر نجانے کہاں جھک مارتا رہا کہ اسے میری بیوی کی پرچھائیں تک نظر نہیں آسکی۔ میرے آدمیوں نے مجھے ذلیل کرایا ہے۔"

"اس نے اپنی کوششوں میں کوئی کسر نہیں چھوڑی ہوگی۔ اپنی ناکامی پر وہ بھی شرمسار اور رنجیدہ ہے۔ بس مقدر کی بات ہے کہ وہ تمہارے دشمن تک نہیں پہنچ سکا۔"

"اب تم لوٹ آئے ہو تو تم ہی اس مہم کی نگرانی کرو۔ مجھے سبنڈر کی کہانیوں سے کوئی دلچسپی نہیں ہے۔ میں اپنے دشمن کو ہر قیمت پر اپنے قدموں میں دیکھنا چاہتا ہوں۔۔۔ یہ بتاؤ کہ تمہاری صحت اب کیسی ہے؟"

"ٹھیک ٹھاک ہوں۔ ذرا کمزوری باقی ہے جو رفتہ رفتہ ختم ہوگی۔"

"مسٹر ڈان بھی اگلے ہفتے آرہا ہے۔ کل نائگی علاقے سے وہ ملک آرہے ہیں۔ ان سے سبنڈر کو ملنا تھا لیکن اب تم انہیں دیکھ لینا۔ وہ اپنی لیبارٹری کو وسعت دینے کے لیے کچھ قرض لینا چاہتے ہیں۔ اس کے بدلے پانچ سال تک اپنی ساری پیداوار ہم ہی کو دیتے رہیں گے۔ یہ معاملہ اوپر والوں نے چھیڑا ہے۔"

"تم بے فکر رہو اور گھر پر آرام کرو۔ اس اندوہناک سانحے کے بعد تمہیں ذہنی سکون اور آرام کی ضرورت ہے۔ دفتری معاملات کو میں اچھی طرح سنبھال لوں گا۔"

"یہ یاد رکھنا کہ میرے مجرموں کی تلاش دفتری معاملات میں سب سے اہم ہے۔"

"اس معاملے میں پولیس کو تو ملوث نہیں کیا گیا؟" میں نے چونک کر سوال کیا۔

اس کی تلخ ہنسی ابھری، پھر وہ جھنجھلائے ہوئے لہجے میں بولا "طویل غیر حاضری کی وجہ سے تم اپنی اصل کو بھول گئے ہو اور شاید اپنا حلف بھی بھلا بیٹھے ہو۔ ہم اپنے کسی بھی معاملے میں پولیس سے مدد نہ لینے کے پابند ہیں۔"

مجھے بے اختیار مافیا کے حلف نامے کے الفاظ یاد آگئے جب ہر جگہ، ہر حال میں اور ہر قیمت پر جرائم کے فروغ کے لیے کام کرنا، ان کا مشن تھا تو پھر انہیں کسی جرم کا نشانہ بننے پر چیخ پکار کا بھی حق نہیں تھا۔ کیونکہ شکار کوئی بھی ہو، مجرم حرکت میں آتا ہے تو جرم وجود میں آتا ہے اور یہی ان کا مشن تھا۔

لیکن انسان ایسی خود غرض مخلوق ہے کہ اپنے بچاتے ہوئے، ہر اچھے اور برے قانون کو وہ دوسروں پر پوری قوت سے نافذ کرنا چاہتا ہے لیکن اپنی باری آتی ہے تو قلابازی لگا کر ان تمام پھندوں سے نکل جاتا ہے۔

"کل وہ مسٹر میلان فون کرے گا۔" وہ میلان کا ایک نمبر بتاتے ہوئے کہہ رہا تھا۔ "تمہارے اور ان کے وقت میں آٹھ گھنٹے کا فرق چل رہا ہے۔ تمہیں ایک بجے اس نمبر پر ڈیل ڈیل کے الفاظ ادا کرنے ہوں گے۔ ادھر سے جو کچھ کہا جائے اسے کال ریکارڈر پر ریکارڈ کر لینا۔ بولنے والا بات پوری کرکے ریسیور رکھ دے گا اور تم بھی لائن منقطع کر دینا۔ یہ یاد رکھنا کہ ڈیل ڈیل کے علاوہ تم ہیلو تک نہیں کہو گے۔"

"جیسا کہہ رہے ہو ویسا ہی ہوگا۔" میں نے اسے یقین دلایا۔ "جب لوٹو گے تو خود ہی بتا دو گے کہ یہ کیا چکر ہے۔"

"چیف مجھ سے بہت ناراض ہے۔" میرے فون بند کرتے ہی سبنڈر گھبرائی ہوئی آواز میں بول پڑا۔ "اس کا خیال ہے کہ میں نے اپنے کام میں کوتاہی کی ہے۔"

"ناراض نہیں بلکہ وہ برہم ہے۔ تم خود سوچو کہ جو شخص خود کو اس شہر کے مجرموں کا ان داتا سمجھتا ہو، اس کی بیوی کو کوئی گھر سے اٹھا کر لے جائے تو اس کے دل پر کیا گزرے گی؟"

میرے الفاظ پر وہ چونک کر میری آنکھوں میں جھانکنے لگا لیکن منہ سے کچھ نہیں بولا۔

جب چند ثانیوں تک وہی صورت حال برقرار رہی تو میں چڑ گیا۔ "کیا بات ہے؟ مجھے اس طرح دیدے پھاڑ پھاڑ کر کیوں دیکھ رہے ہو؟ کیا میرے ماتھے پر سینگ نکل آئے ہیں؟"

"تمہیں کیسے معلوم ہوا کہ چیف کی بیوی کو اس کے گھر سے اغوا کیا گیا تھا؟" اس نے میرے چہرے پر سے نظریں ہٹائے بغیر دھیمے اور رازدارانہ لہجے میں سوال کیا۔

"وہ خانہ دار عورت تھی۔ اسے گھر سے نہیں تو اور کہاں سے اٹھایا جاتا؟" میں نے جارحانہ تیوروں کے ساتھ کہا۔ اس معاملے میں مجھے دوسری بار سبنڈر کے شکوک و شبہات کا سامنا کرنا پڑا تھا۔

"اسے سڑک پر گاڑی چلاتے ہوئے یا بازار میں خریداری کرتے ہوئے بھی اغوا کیا جا سکتا تھا۔" وہ معنی خیز لہجے میں بولا۔ "اہم بات تمہیں کیسے معلوم ہوئی کہ اسے گھر سے اٹھایا گیا تھا؟ اصل بات یہ ہے کہ اسے اغوا کیا گیا تھا۔ اس کا گھر بازار کا معاملہ قطعی غیر اہم ہے اور یہ بھی میں نے تم سے اپنی زبان سے ہی سنا ہوگا ورنہ مجھے الہام تو ہونے سے رہا۔"

"دیکھو یار، میرے اور تمہارے درمیان کوئی تکلف نہیں ہے۔" وہ گمبھیر سنجیدگی کے ساتھ بولا "مجھے محسوس ہو رہا ہے، چیف کی بیوی کے معاملے میں تم کچھ چھپا رہے ہو۔"

"بکواس بند کرو، جاؤ!" میں نے غصے سے تنبیہ کرتے ہوئے اسے دھتکار دیا "میری نرمی سے ناجائز فائدہ اٹھا کر حد سے تجاوز کرنے کی کوشش نہ کرو۔ میں نے ملان سے فون کیا تھا۔ چیف

مجھے بتایا تھا کہ اس کی بیوی کو گھر سے اغوا کیا گیا ہے۔ تم یا تمہارے پھیرے سے ہمارے درمیان موجود بدگمانیوں کو بڑھانے کی کوشش نہ کرو۔ چیف پہلے ہی میری جان کا دشمن ہو رہا ہے۔ تم نے اس کے خوفناک عزائم سے مجھے ہوشیار کیا تھا..."

"یار! میری نیت میں کھوٹ نہیں ہے۔" وہ گڑگڑا کر خوشامدانہ لہجے میں بولا۔ "میں کوئی نتیجہ اخذ کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔ اب میں کیا بتاؤں کہ میرے ذہن پر کیا بوجھ مسلط ہے۔"

"جب ہمارے درمیان کوئی تکلف نہیں ہے تو تم کو سب سے پہلے اپنے ذہن کا بوجھ ہلکا کرنا چاہیے تھا۔" میں نے کہا۔ "براہ راست بتانے کا سیدھا طریقہ اختیار کرتے تو ان حماقتوں کی ضرورت باقی نہ رہتی جو تم کر رہے ہو۔ واقعات یا مشاہدات کی کڑیوں کو ملا کر نتیجہ اخذ کرنے میں دماغ کی چولیں ہل جاتی ہیں۔"

وہ سر جھکائے قالین کی طرف دیکھتا رہا۔ اس کے چہرے سے اندرونی تذبذب کا اظہار ہو رہا تھا۔ جیسے وہ مجھے کچھ بتانے یا نہ بتانے کے بارے میں فیصلہ نہ کر پا رہا ہو۔

میں نے گرم لوہے پر فوراً ہی چوٹ لگانے کا فیصلہ کر لیا اور کہا۔ "اب گونگے کیوں بن گئے ہو؟ کچھ بکو تاکہ یہ میٹنگ ختم ہو۔ میں تمہیں سامنے بٹھا کر تمہاری صورت نہیں دیکھتا رہوں گا۔"

"چیف کی بیوی کے معاملے سے زیڈ لائن کا اسٹاف بالکل بے خبر ہے۔ کیونکہ اس خبر کے پھیلنے سے چیف کی شخصیت بے آبرو ہو جاتی۔" اس نے دھیمی اور قدرے سہمی ہوئی آواز میں شروع کیا۔ "اس لئے ساری بھاگ دوڑ میں اکیلا ہی کر رہا تھا۔ وجہ بتائے بغیر اپنے آدمیوں کو ادھر ادھر دوڑایا تو شہر میں چار عورتوں کا سراغ ملا جنہیں ان کی مرضی کے خلاف کہیں بند رکھا ہوا تھا لیکن ان میں چیف کی بیوی نہیں تھی۔ میری ناکامی کا احساس کرتے ہوئے چیف بھی ہاتھ پیر مار رہا تھا اور میرا خیال ہے کہ اس بارے میں اسے تم پر بھی شبہ ہوا تھا..."

میں نے اسے گھورتے ہوئے پوچھا "تم نے یہ رائے کس بنا پر قائم کی؟"

"چیف نے مجھ سے تمہارے شرف آباد والے فلیٹ کا پتا لیا ہے۔" اس کا یہ فقرہ سنتے ہی میرے دل کی دھڑکنیں یک بیک اتھل پتھل ہو گئیں۔ وہ اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہہ رہا تھا۔ "اسی وقت احتمال تھا کہ کیوں نہ میں بھی تمہارے فلیٹ کا چکر لگاؤں۔ شاید تم سے ملاقات ہی ہو جائے۔ میں اس رات تمہارے فلیٹ کی طرف گیا تو چیف کی گاڑی پہلے سے وہاں موجود تھی۔ میں چھپ کر اس کی واپسی کا انتظار کرتا رہا۔ اس کے چلے جانے کے بعد میں نے آس پاس سے معلومات حاصل کیں تو پتا چلا کہ تمہارا فلیٹ کافی عرصے سے مقفل پڑا ہوا تھا..."

"کیا تم دونوں میرے خلاف شواہد جمع کرنے پھر رہے تھے؟" میں نے آنکھیں نکال کر پوچھا۔

"نہیں نہیں، صرف چیف۔" اس نے جلدی سے اپنی صفائی پیش کی۔ "میں تو اس خیال سے ادھر گیا تھا کہ تم سے ملاقات ہو جائے تو تمہیں اصل بات بتائے بغیر چیف کی طرف سے ہوشیار کر دوں گا۔"

"پھر ابھی تک یہ بات اپنے دل میں کیوں دبائے بیٹھے ہوئے تھے؟"

"ایک بار میری پوری بات سن لو، پھر جو چاہو کہہ لینا۔" میرے بگڑے ہوئے تیور دیکھ کر وہ گھبرا گیا تھا۔

"چکر دینے کے بجائے اختصار سے اپنی بات ختم کرو تاکہ دوسرے کام بھی نمٹائے جا سکیں۔"

"تمہارا فلیٹ چیک کرنے کے بعد چیف کا ذہن تمہاری طرف گیا تھا۔ ڈیفنس کے علاقے سے لاش ملنے تک اس کے ذہن میں یہ امکان جاگزیں تھا کہ تم اس کی بیوی کو لے بھاگے ہو اور اس کے ساتھ کسی دور افتادہ مقام پر روپوش ہو گئے ہو۔ تمہاری بیماری کا افسانہ اسے فریب معلوم ہو رہا تھا۔ اس نے ایک موقع پر اپنے ان خیالات کا میرے سامنے اظہار بھی کیا تھا۔ میں نے اس سے تم پر شبہ کرنے کے سبب کے بارے میں پوچھا تو وہ میری بات ٹال گیا۔ لیکن کراچی ہی کے ایک علاقے سے اس کی لاش ملنے کے بعد تمہاری طرف سے اس کا ذہن صاف ہو گیا ہے اور اب اس کے غصے کا رخ میری طرف ہو گیا ہے۔ چیف کا ذہن صاف ہو چکا ہے اس لئے میرے نزدیک اس کے شبہات کی کوئی اہمیت باقی نہیں رہی ہے۔"

"پھر تم نے یہ نتیجہ کیسے اخذ کر لیا کہ میں چیف کی بیوی کے بارے میں کچھ چھپانے کی کوشش کر رہا ہوں۔" میں نے اس کا خوف دور کرنے کے لئے نرم لب و لہجہ اختیار کرتے ہوئے سوال کیا۔

"بات دراصل یہ ہے جبر" اس نے جھجکتے ہوئے کہنا شروع کیا۔ "کہ جس روز ڈیفنس کے ایک ویران علاقے سے چیف کی بیوی کی لاش برآمد ہوئی، اس سے پچھلی رات کو میں نے تمہیں ڈیفنس کے 'کے سینما کلب' کی طرف جانے والی سنسان سڑک پر تیزی کے ساتھ کار ڈرائیو کرتے ہوئے دیکھا تھا۔"

اس کے انکشاف پر میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ اس کا دعویٰ اپنی جگہ پر سو فیصد درست تھا کیونکہ مسز جیوانی کی لاش کو میں نے ہی ٹھکانے لگایا تھا۔ میں نے اس معاملے میں رازداری برقرار رکھنے کی حتی الامکان کوشش کی تھی لیکن سکندر نہ صرف شہر میں میری موجودگی سے باخبر ہو چکا تھا بلکہ اس نے مجھے لاش پھینکے جانے والے مقام کے قریب بھی دیکھ لیا تھا اور اس کی وہ معلومات میرے حق میں مہلک ثابت ہو سکتی تھیں۔

"ان دنوں مجھ پر چیف کا بے پناہ دباؤ تھا اور میں کسی پاگل کتے

کی طرح شہر بھر کے کونوں کھدروں میں جھانکتا پھرتا تھا۔ اس رات کو میں سڑک کے آغاز پر واقع ایک اسٹیٹ ایجنسی میں اپنے چند دوستوں کے ساتھ شراب نوشی کر رہا تھا کہ شیشے کی دیوار میں سے میں نے ایک سفید کار تیزی کے ساتھ میرینا کلب والی سڑک پر جاتی دیکھی جسے تم چلا رہے تھے۔ میری معلومات کے مطابق تم ان دنوں شہر سے باہر گئے ہوئے تھے۔ تمہیں دیکھ کر مجھے شدید ذہنی جھٹکا لگا۔ میں نے تمہارا تعاقب کرنے کا ارادہ کیا لیکن فوراً ہی ترک کر دیا۔ اگر تم شہر میں اپنی موجودگی کو مجھ سے چھپا رہے تھے تو میرا سامنا ہوتے ہی مشتعل ہو کر کوئی بھی انتہائی قدم اٹھا سکتے تھے۔ تھوڑی دیر بعد تمہاری کار اسی راستے سے واپس آ گئی تھی۔ اگلی صبح اسی سڑک کے ایک تاریک اور ویران علاقے کی جھاڑیوں میں سے مسز جیوانی کی لاش برآمد ہوئی تھی جو پوسٹ مارٹم کی رپورٹ کے مطابق چند گھنٹے پرانی تھی۔ یعنی مسز جیوانی کی موت اور تمہارے دیکھے جانے کے درمیان کم و بیش ایک گھنٹے کا وقفہ تھا۔"

اس کے ٹھوس اور ناقابل تردید انکشافات پر میری اعصابی حالت تیزی کے ساتھ متغیر ہوتی جا رہی تھی لیکن ظاہری طور پر میں نے پرسکون اور مطمئن نظر آنے کی کوشش کی تھی۔ وہ خاموش ہوا تو میں نے بے پروایانہ انداز میں ہنسنے کی کوشش کی لیکن میری ہنسی کچھ ایسی بھیانک اور بے رحمانہ تھی کہ میں خود ہی خاموش ہو گیا۔ سینڈرو نے وہ سب میرے سامنے اگل تو دیا تھا مگر میری سفاکانہ ہنسی سے وہ خوف زدہ ہو گیا تھا۔ میرے کچھ بولنے سے پہلے ہی وہ دفاعانہ لہجے میں کہنے لگا "میں نے تمہیں سب کچھ سچ سچ بتا دیا ہے اور مجھے پورا یقین ہے کہ میں نے تم پر اعتماد کر کے غلطی نہیں کی ہے۔ تمہارے علاوہ میں نے کسی اور سے ان واقعات کا ذکر نہیں کیا ہے۔"

"بتانے سے کوئی فرق نہیں پڑتا سینڈرو!" میں نے اس کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے ملائمت سے کہا "مجھے تمہاری کھوپڑی کے فتور پر حیرت ہو رہی ہے کہ تم نے مجھے کراچی میں کیسے دیکھ لیا جب کہ میں تو آج صبح ہی صادق آباد سے یہاں پہنچا ہوں۔ دراصل زیادہ شراب پی لی جائے تو کھوپڑی ایسے ہی گل کھلانے لگتی ہے اور ذہن میں دبے ہوئے واہمے حقیقت بن کر نظر آنے لگتے ہیں۔ اصل بات یہ ہے کہ تمہیں ابتدا ہی سے مجھ پر شبہ تھا اس لئے مسز جیوانی کے قتل کی رات تم نے مجھے ڈیفنس کے علاقے میں کار چلاتے ہوئے دیکھ لیا۔ مغربی ادب میں ایسی کہانیوں کو فینٹاسی میں شمار کیا جاتا ہے۔"

"میں تمہیں جھٹلانے کی جرأت نہیں کر سکتا باس! لیکن یہ قسم کھا سکتا ہوں کہ اس رات میں نشے میں نہیں تھا۔ میرے ساتھ بیٹھے ہوئے دوست اس بات کی گواہی دے سکتے ہیں کہ خوب کھانے کے بعد ہم وہاں سے اٹھے تو اس وقت بھی میں پوری طرح ہوش و حواس میں تھا۔ یہ میرے بہکے ہوئے ذہن کی تخلیق کردہ کہانی نہیں ہے۔"

"تم ہوش و حواس میں تھے، تم نے مجھے وہاں دیکھا جبکہ میں سرے سے یہاں موجود ہی نہیں تھا۔ یہ کیا تکرار ہے" میں نے قدرے برہمی کا اظہار کرتے ہوئے کہا "یہ تو سیدھی بات ہے کہ تمہیں میری بات پر اس وقت بھی اعتبار نہیں آئے گا۔ دنیا کے ہر شرابی کو یہ یقین ہوتا ہے کہ وہ زیادہ پی کر نہیں بہکتا۔ زعم میں ہر رات لاکھوں شرابی نشے میں آپے سے باہر ہو کر گھروں میں سوتے ہوئے پائے جاتے ہیں۔"

"نہیں باس!" وہ کسی سہمے ہوئے غلام کی طرح بولا "بات بھی درست ہو سکتی ہے اور تمہاری سچائی تو ہر شک و شبہ سے بالاتر ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اندھیرے کی وجہ سے مجھے دھوکا ہوا ہو۔ کار کی رفتار خاصی تیز تھی۔ ایسی صورت میں شکل و صورت سے زیادہ جسامت اور انداز کی مشابہت کی بنا پر ہی دھوکا ہوا ہے۔ میں ابھی اس سنگین غلطی پر تم سے ہاتھ جوڑ کر معافی مانگتا ہوں۔ زبان کھولنے سے پہلے مجھے ہر امکان پر غور کر لینا چاہئے تھا۔"

وہ دونوں ہاتھ جوڑ کر گھبرائے انداز میں کرسی سے اٹھ کھڑا ہوا۔

"بیٹھ جاؤ!" میں نے اپنی کرسی چھوڑ کر بے تکلفی کے اس کے شانے پر ہاتھ مارتے ہوئے ہنس کر کہا "پہلے ذرا بولو" ایسے ہی مواقع کے لئے کہا جاتا ہے۔ تم نے بلا وجہ میرا... وقت برباد کیا ہے۔ اب روتی صورت پر لعنت بھیجو اور کسی اچھے بچے کی طرح اپنی کرسی پر بیٹھو!"

"تم بہت عظیم ہو باس۔" وہ کرسی پر بیٹھتے ہوئے بھرائی ہوئی آواز میں بولا "مجھے تمہاری ذات میں ایک باپ جیسی شفقت اور محبت محسوس ہوئی ہے۔"

"مجھے بڑھاپے کا احساس نہ دلاؤ، میں عمر میں تم سے چھوٹا ہوں۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے بے پروائی سے کہا "اب تمہاری سزا یہ ہے کہ آج شام تم میرے ساتھ بیٹھو تاکہ میں یہ بھی دیکھ سکوں کہ کتنے پیگ لینے کے بعد تمہارے معدے میں اترنے کے بجائے کھوپڑی میں چڑھنا شروع ہو جاتی ہے۔"

"یہ مجھ ناچیز کے لئے بہت زیادہ عزت افزائی ہوگی باس!"

میری عزت و احترام کے سلسلے میں ایسے مسرت انگیز ناچیز کے لئے اپنے دل کے کسی دور افتادہ گوشے میں موہوم سی لہر محسوس کئے بغیر نہ رہ سکا۔

دیکھ بھال کا متروک گھر ان دنوں اول خان اور اس کی اہلیہ
نوری کی تحویل میں تھا۔ اس اعتبار سے مجھے بھی اس وسیع و
مکان میں پوری طرح رسائی حاصل تھی۔ اول خان سے
باہمی تعلقات کی بنا پر میں کسی بھی قانونی یا غیر قانونی کام کے
اس مکان کو ایک ٹھکانے کے طور پر استعمال کرسکتا تھا لیکن
بلحاظ طبیعت غیر ضروری خطرات سے دور ہی رہنے کا عادی

جو کام رازداری کے ساتھ سرانجام دینا ممکن ہو، اس کے
گواہ پیدا کرلینا، میرے نزدیک سراسر حماقت اور فاش غلطی
مترادف تھا۔ ایسا کام وہی لوگ کرتے ہیں جو اپنی حد سے بڑھی
خود اعتمادی کی وجہ سے ہر لمحہ اس زعم میں مبتلا رہتے ہیں کہ
ان کے ساتھ رہنے والا ان کے غیر قانونی کارناموں پر
ان سے بازپرس کرنے کی جرات نہیں کرسکے گا۔ اسی زعم میں
آرائیوں کی تردید کرنے کی ضرورت بھی نہیں سمجھتے
ناکردہ جرائم میں ملوث کرنے کے لئے گھڑلی جاتی ہیں اور
ناکردہ جرائم کی خاموش ذمے داری قبول کرلیتے ہیں لیکن
وقت کا بے رحم دھارا ایسے بے پروا لوگوں کا ساتھ چھوڑ دیتا
وقتوں میں کاغذی کئی فرد جرم کو دیکھ کر ان کے دل بیٹھنے
اور انہیں ایک ایک کرکے اپنی ساری بے اعتدالیاں یاد
لگتی ہیں۔

ایسے روح فرسا لمحات میں، ماضی کے شہ زور انسان اپنی بے
بسی کا ماتم کرتے ہیں۔ ایک لمحے کا غلط فیصلہ، وقت بدلتے ہی
پڑ جاتا ہے اور اس جرم کی تعزیر سامنے آنے تک، ان
کا ہر لمحہ خود ملامتی میں بسر ہوتا ہے کہ اپنے اچھے وقتوں میں
تقدیر کی ستم ظریفیوں کا بھی دھیان رکھا ہوتا تو اس بری
رہے ہوتے جو ان کے دل و دماغ کے لئے ایک
مستقل اذیت بنی ہوئی ہے۔

کرکے پچھتانے والوں میں شامل نہیں تھا۔ دوسروں کی
غلطیوں سے اپنا راستہ بنانے کا عادی تھا اسی لئے میں نے
اول خان کے اس محفوظ و مامون مسکن کا خیال ترک
کردیا۔

میرا ٹھکانہ، وہی فلیٹ تھا جو جہانگیر نے عملاً میرے حوالے کیا
منصوبہ بندی اور روپوشی وغیرہ کے لئے وہ ایک
مقام تھا لیکن دھاچوکڑی، ہنگامہ آرائی اور مشتبہ وزنی
سامان کے نقل و حرکت کے لئے وہ فلیٹ بہت مخدوش تھا۔
آنے جانے والے، بالعموم چوکیدار کی نظروں میں رہتے
ہونے والی کوئی بھی دھمک نیچے والوں کو چوکنا کرسکتی
کر قرار پائی تھی کہ وہاں سے کسی سالم آدمی کو
کرکے بے خوف و خطر نکال کر غائب کردینا کسی بھی
نہیں تھا۔

اس طرح لے دے کر جہانگیر کا گھر ہی ایسا محفوظ ٹھکانہ تھا
جہاں کسی بھی قسم کی کارروائی میں کوئی خطرہ لاحق نہیں ہوسکتا تھا۔
سلمیٰ، مسز جیوانی والے قصے میں جہانگیر سے لڑکر اپنے میکے جا بیٹھی
تھی اور جہانگیر جورو کے سعادت مند غلام کی طرح، اسے منانے
کے لئے لاہور گیا ہوا تھا۔ ان دونوں کی غیر حاضری میں وہاں گنتی
کے چند ملازمین موجود تھے جو خاندانی ملازمین کی انتہائی نایاب اور
وفادار نسل سے تعلق رکھتے تھے۔ اپنے مالک اور مالکن کی رضا
پانے میں مگن رہنے کے علاوہ دنیا و مافیہا سے ان کو کوئی غرض نہیں
ہوتی تھی۔ اپنے مالکان کے مفاد میں ہر بات کو بھول جانے کے عادی
تھے۔ مجھے پورا یقین تھا کہ میں، ان میں سے کسی کی مدد سے ونانی
بوری کو اپنی کار کی ڈکی میں منتقل کراتا تو وہ بہت کچھ سمجھ لینے کے
باوجود مجھ سے کوئی سوال کرنے کی جرات نہیں کرپاتا۔ ان لوگوں کی
ان ہی خوبیوں کی وجہ سے جہانگیر ان پر اندھا اعتماد کرتا تھا اور سلمیٰ
ذرا بھی ادھر ادھر ہوتی تو اپنی شناسا لڑکیوں کو گھر لانے سے نہیں
چوکتا تھا۔ یہ جانتا تھا کہ اس کے نمک حلال ملازمین انعام وغیرہ
پانے کے لالچ میں، سلمیٰ سے اس کی چغل خوری نہیں کریں گے۔
اس کا یہ اعتماد اور ملازمین کی بے مثال وفاداری یک طرفہ نہیں
تھی۔ جہانگیر ان کے ساتھ محبت اور نرمی سے پیش آتا تھا اور گنی
چنی تنخواہ کے علاوہ ان کی ہر ذاتی ضرورت کا بھی پورا پورا خیال
رکھتا تھا۔

وہ پودے جہانگیر کے سینچے ہوئے تھے اور اس سے اپنی گہری
دوستی کے حوالے سے مجھے بھی ان سے استفادہ کرنے کا پورا پورا
حق حاصل تھا، اس لئے میں نے وہ شام وہیں گزارنے کا فیصلہ
کرلیا۔

نیڈلائن کے دفتر میں میں نے ممدو کو سمجھا دیا تھا کہ دفتر کے
لوگوں میں چند حبیب جیوانی کے مخبر بھی ہوسکتے تھے، جن سے وہ
بس پردہ رہتے ہوئے بھی دفتر کی، اندر کی خبریں معلوم کرسکتا
تھا۔ نچلے درجے کے ملازمین اپنے آقا کی خوشنودی حاصل کرنے
کے لئے آسانی کے ساتھ ایسے جال میں پھنس جایا کرتے تھے۔
دوسری طرف، چیف کے ذہن میں میری طرف سے شبہات پروان
چڑھ رہے تھے۔ پہلے اس نے مجھے رخصت پر جانے پر اکسا کر میری
غیر حاضری کو میری غیر ذمے داری قرار دینے کی سازش کی۔ وہ تو
میرے ستارے ہی اچھے تھے کہ میرزان یا اذان تھری کی آمد کا
پروگرام ملتوی ہوگیا اور چیف کے ارمانوں پر اوس پڑگئی۔ دوسری بار
اس نے اپنی بیوی کے اغوا کے معاملے میں مجھ پر اس حد تک شبہ کیا
کہ براہ راست میرے فلیٹ پر جا پہنچا۔ اس مرتبہ بھی اسے منہ کی
کھانی پڑی تھی۔ ہم لوگ فلیٹ کو خیرباد کہہ کر کئی دنوں سے جہانگیر
کے گھر مقیم تھے۔

چیف میرے خلاف کوئی ثبوت حاصل نہیں کرسکا تھا لیکن
میری طرف سے اس کے دل میں کینہ پرورش پارہا تھا۔ ان حالات

غزالہ کی آنکھوں میں شناسائی لہرا گئی اور اس نے
شرارتی لہجے میں کہا "تم کب ان گلیوں کی طرف جانے لگے ہو؟ وہ
تم سے رجوع کرتے تو انہیں دیکھ لیا جاتا۔"
میں کچھ کہے بغیر ڈرائنگ روم کے ایک نرم اور بڑے
صوفے میں دھنس گیا۔
"بعض لوگوں کو مسکراہٹ کی چادر چھوڑ کر دکھ دینے والی دھوپ
میں زیادہ مزہ آتا ہے....."
"ہے چپ شوخ ذوق" انہیں نے سلطان شاہ کو جھاڑ دیا "تم
کرتے ہوئے بہت بے رحم ہو جاتے ہو۔ تمہیں اندازہ ہے کہ
ایسی باتوں کو اپنے دل پہ لے لیتی ہے؟"
"ایسی باتیں کرنے کا موقع تم خود فراہم کرتے ہو" وہ میرے
پہلو میں بیٹھتے ہوئے بولا۔
اس کی بات پوری ہوتے ہی غزالہ بول پڑی "یہ مذاق نہیں
مسکراہٹ کی چادر، دکھ کا پودا بظاہر بیہودگی محسوس ہوتی ہے لیکن
اس میں بھی گہرائی ہے۔ ہرات میں گہرائی ان لوگوں کے لئے ہوتی
ہے جو اس میں اترنا جانتے ہیں۔ تم نے قدا قدا کر کے ٹی سے
نجات حاصل کی ہے تو اب مافیا تمہارے ذہن پر سوار ہے۔ آخر وہ
دن کب آئے گا جب ہم آزادی اور خود مختاری کے ساتھ
زندگی گزارنے کے قابل ہو سکیں گے؟"
"وہ دن زیادہ دور نہیں ہے غزالہ" میں نے آنکھیں موند کر
پرسوچ لہجے میں کہا "ٹی ایک تنظیم ہے جو ہر جائز اور ناجائز طریقے
سے پاکستان میں ہیروئن کے فروغ کے لئے کوشاں تھی۔ مغرب کے
ترقی یافتہ مادی معاشروں میں اس کا مشن ہیروئن کا استعمال
ان کا تخریبی مقصد سے اٹھایا گیا ہے' اسی لئے بھی لائیڈ کی
ملاقات بھی اسے زیادہ عرصہ تک زندہ نہیں رکھ سکتی۔ جس
دن لوگ ان کے مذموم مقاصد سے آگاہ ہوتے ہی 'ان سے
انہیں مٹا دینے یا خود فنا ہو جانے کا فیصلہ کر لیا' اسی طرح رفتہ
رفتہ ٹی کے سارے سمجھدار کارکن اس سے باغی ہو جائیں گے اور
یہ بکھر جائے گی لیکن مافیا اس سے کہیں زیادہ منظم اور خوفناک
ہے۔ ٹی کا وجود بھی لائیڈ کی ذات سے وابستہ ہے۔ جس دن
لائیڈ مرا' ٹی کا شیرازہ بکھر جائے گا لیکن مافیا کو کسی بڑے نام کی
ضرورت حاصل نہیں ہے۔ سسلی میں قائم ہونے والی یہ تنظیم
کب سے قائم ہے۔ شاہی اور جاگیردارانہ معاشرے کے کچلے
ہوئے لوگوں نے حکومت اور قانون سے باغی ہو کر جرائم کے فروغ
کے لئے مافیا کی داغ بیل ڈالی تھی۔ سیکڑوں ڈان آئے اور مر کھپ
گئے۔ ہر ڈان 'جاہ و جلال' اختیار و عظمت اور ہیبت و
دبدبے کا ایک لیجنڈ ہوتا ہے لیکن مر جانے کے بعد کسی کو کسی
کا نام یاد نہیں رہتا۔ ہاں 'مافیا' کا دراز تا حال صدیوں کے
تسلسل سے جاری ہے۔ جرائم کے فروغ کی اس عالمی تحریک
کو اپنے وجود کو بچائے رکھنا کچھ آسان نہیں ہے....."

"تم بھول رہے ہو کہ خوش قسمتی سے اس وقت مقدر بھی
تمہاری یاوری کر رہا ہے۔ اولی خان تمہارا جگری دوست بن چکا ہے
اور اس کی اسپیشل ٹاسک فورس مجرموں کو خس و خاشاک کی طرح
روند ڈالنے کی قوت رکھتی ہے" غزالہ نے میری بات کاٹ کر پہلو
بدلتے ہوئے کہا۔
"میں اسی طرف آ رہا تھا" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے
ہوئے کہا "ٹی میں ہر سروپ کے پیچھے صرف ایک چہرہ ہے جو بھی
لائیڈ کا ہے لیکن مافیا خود ایک نام ہے جس کے پیچھے ہزاروں
خوفناک اور دہشت گرد چہروں کی ایک پوری فوج صف آرا ہے۔ ہم
مافیا کے مقامی پیرو کے تمام اراکین کو نیست و نابود کر کے بھی اس
آسیب سے چھٹکارا حاصل نہیں کر سکتے۔ یہ لوگ مر گئے تو نئے مافیا
حرکت میں آ جائے گی۔ یہ مت بھولو کہ ان لوگوں کے وسائل بے پناہ
ہیں۔ دنیا کے کئی ممالک میں اپنے اثر و رسوخ اور دولت کے بل پر
مافیا کے عہدے دار اسمبلیوں اور حکومتوں پر قابض ہو چکے
ہیں۔ جو لوگ پورے پورے ملکوں کو اپنے مقاصد کے حصول کے
لئے یرغمال بنا سکتے ہیں' ان کے لئے اپنے ایک آدھ مفرور قاتل
کو ڈھونڈ کر ٹھکانے لگانا ذرا بھی دشوار نہیں ہو گا....."
"اگر مافیا اس قدر ناقابل شکست ہے تو ابھی تم آنے والے
کس دن کی بات کر رہے تھے؟" اس بار سلطان شاہ نے اضطراری
انداز میں میری بات کاٹ دی۔
میں نے اپنی جگہ چھوڑ کر مختصر سے ڈرائنگ روم میں ٹہلنا
شروع کر دیا۔
حقیقت یہ ہے کہ میں نے کسی سوچے سمجھے اور آزادانہ فیصلہ
کے تحت مافیا میں شمولیت نہیں کی تھی۔ اس وقت میرے سامنے
کوئی انتخاب ہی باقی نہیں رہا تھا۔ ٹی والوں سے مجھے بچائے رکھنے
کے لئے مافیا خود بخود میری مدد کو آئی تھی اور پھر جب مجھے پُراسرار
انداز میں ڈان تھری کا سامنا کرنا پڑا تو پتا چلا کہ زندہ رہنے کے لئے
میری مافیا میں شمولیت ناگزیر ہو چکی تھی۔ ان کے اندر کے چند
رازوں سے واقف ہونے کے بعد میں ان میں شامل ہونے سے
انکار کرتا تو اسی لمحے میرے شانوں کو گردن کے بوجھ سے ابدی
آزادی دے دی جاتی جس کے لئے میں آمادہ نہیں تھا۔
مجبوری کے ان لمحات میں بھی میرا مصمم ارادہ تھا کہ پہلا موقع
میسر آتے ہی مافیا سے نجات حاصل کر لوں گا۔ ٹی کی طرح 'مافیا کو
بھی میں نے بھاری نقصانات پہنچائے تھے لیکن اس سے گلوخلاصی
کے بارے میں کب' کیوں اور کیسے کا جواب مجھے خود نہیں مل سکا
تھا' اس لئے میں سلطان شاہ کے سوال کا جواب دینے کی پوزیشن
میں نہیں تھا۔
"وہ دن جلد ہی آئے گا" میں نے پریقین لہجے میں کہا "ٹی
کے بارے میں میرا خیال تھا کہ بھی لائیڈ کو ختم کئے بغیر ٹی کا شیرازہ
بکھیرنا ممکن نہیں ہو سکے گا لیکن تم نے دیکھ لیا کہ بھی لائیڈ کو مارے

بغیر بھی ہم نے پاکستان سے ٹی کا صفایا کر دیا ہے اور یہاں ان کی طرف سے کوئی بڑا خطرہ بھی باقی نہیں رہا ہے۔ اسی طرح بین الاقوامی مافیا کا تصور ذرا وسیع ہے۔ ان کا ایک بڑا آدمی مارا جاتا ہے تو اس کی جگہ لینے کے لئے دس آدمی موجود ہوتے ہیں لیکن پھر بھی کوئی نہ کوئی ایسی راہ ضرور نکلے گی کہ میں مافیا کے چنگل سے آزاد ہو جاؤں گا۔ میں وقت کا تعین نہیں کر سکتا لیکن مجھے اپنی نجات کا پورا یقین ہے۔"

"میں بھی اسی دن کے انتظار میں جی رہی ہوں جب ہمارے شب و روز پر کسی کا کوئی جبر اور اختیار نہیں ہوگا اور ہم اپنی مرضی سے اپنے فیصلے کر سکیں گے۔" غزالہ نے سنجیدہ اور تفکر آمیز لہجے میں کہا۔

"مافیا کی تباہی کا سلسلہ چل پڑا ہے۔" میں نے اپنے اضطراب پر قابو پا کر بیٹھتے ہوئے کہا "میرے شامل ہوتے ہی ان کا کلب تباہ ہو گیا۔ وہ ایک ایسا ٹھکانا تھا جہاں وہ حکومت اور انتظامیہ کے بڑے کرداروں اور اوباش افسروں کو گھیر کر انہیں بلیک میل ہونے پر مجبور کرتے تھے۔ اس ایک اڈے کی تباہی سے مافیا کو ناقابلِ تلافی نقصان پہنچا ہے۔ اور اب انہیں بدعنوان افسروں کی سرپرستی حاصل کرنے کے سنہری مواقع حاصل نہیں ہو سکتے۔ اسی کے ساتھ ہیروئن کی ایک دو کھیپیں بھی پکڑی گئی ہیں۔ جس دن سے میں ان کی صفوں میں داخل ہوا ہوں ان کا سارا کام کھلا چوپٹ ہو کر رہ گیا ہے۔"

"آج ادھر کیوں گئے تھے؟" غزالہ نے میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر پوچھا۔

"خیر خیر لیجئے۔" میں نے آنکھیں پیار کر اطمینان سے کہا "اور یہ اچھا ہی ہوا۔ آج مجھے پتا چلا کہ سینڈو نے مجھے ڈیفنس کے اس علاقے میں آتے جاتے دیکھ لیا تھا، جہاں سے بعد میں مسز جیوانی کی لاش ملی تھی..."

"اوہ!" سلطانہ شاہ کے دہانے سے تحیر زدہ آواز برآمد ہوئی "پھر تو وہ تمہیں مروا دے گا۔"

"پھر اس کا کیا حل ہونا چاہئے؟" میں نے تشویش زدہ لہجے میں سوال کیا۔

"مسز جیوانی کی طرح اسے بھی خودکشی کرنے پر مجبور کر دو!" اس نے واہتی آنکھ دبا کر معنی خیز انداز میں کہا۔

"وہ عزت دار اور گھریلو عورت تھی اس لئے اپنی رسوائی کے خوف سے اپنی جان پر کھیل گئی۔ سینڈو سخت جان اور بے حیا مرد ہے۔ اسے کوئی بھی دھمکی خودکشی کرنے پر مجبور نہیں کر سکتی۔ اس کے وجود میں زندہ رہنے کی ایسی زبردست حیوانی خواہش موجود ہے کہ وہ کوئی بھی خطرہ محسوس کرتے ہی ہر ایک کو قتل کرنے پر تل جائے گا۔"

غزالہ نے سرد نگاہوں سے میری طرف دیکھا۔ اس وقت وہ مجھے ذرا سی سہمی سی گھریلو لڑکی سے یکسر مختلف اور سفاک نظر آئی۔ اس کا یہی روپ ہو سکتا تھا جو اس نے انگلستان میں دیرانی قرار ہونے کے بعد اپنی بقا کے لئے اپنا لیا تھا۔ ورنہ میں نے تو کبھی اسے معصوم اور سادہ سی لڑکی کے علاوہ کسی اور انداز میں دیکھا تھا۔

"اگر وہ زندہ رہنے کی اتنی شدید آرزو رکھتا ہے تو میں تمہیں زندہ و سلامت دیکھنا چاہتی ہوں۔" غزالہ کی زبان سے اور سفاکانہ الفاظ برآمد ہوئے "وہ بڑا پاپی ہے۔ تمہاری زندگی و سلامتی کے لئے اسے مرنا ہی ہوگا۔ اس نے خودکشی نہ کی تو اسے اپنے ہاتھوں سے مار دوں گی۔"

اس کا رد عمل اتنا بے ساختہ اور والہانہ تھا کہ میں فوری طور پر ایک لفظ بھی ادا نہ کر سکا۔ میں نے اٹھ کر محبت آمیز انداز میں دونوں ہاتھ اس کے شانوں پر رکھ دیے۔

وہ پلکیں جھپکائے بغیر کسی آہنی پیکر کی طرح میری طرف دیکھتی رہی۔

چند ثانیوں بعد میری زبان کی جذباتی گلنت دور ہوئی تو مسرت سے سرشار لہجے میں کہا "مجھے خوشی ہے کہ تمہارا فیصلہ میری رائے سے مختلف نہیں ہے۔"

"تمہاری کیا رائے تھی؟" سلطانہ شاہ نے متجسسانہ انداز میں دریافت کیا۔

"یہی کہ اب سینڈو کا زندہ رہنا میرے حق میں مہلک ہو سکتا ہے۔" میں نے کہا۔

"لیکن اس فیصلہ کو عملی جامہ پہنانے کی کیا صورت ہوگی؟" سلطانہ شاہ نے پوچھا۔

"بہت آسان۔ آج شام کو میں نے اسے فون کیا ہے۔"

"کچھ طے کر چکے ہو تو کھل کر بات کیوں نہیں کرتے؟" اس نے چڑچڑے لہجے میں کہا "کوئی گھٹیا راستہ دریافت کر کے تمہیں ذہنی مشقت میں کیوں الجھا رہے ہو؟"

"وہ شام کے سات بجے نیو ٹاؤن پلازہ کے قریب آئے گا۔ وہاں سے میں اسے اپنی گاڑی میں بٹھا کر لے جاؤں گا۔ اسے علم نہیں ہے کہ ہم کہاں بیٹھ کر پئیں گے۔"

"جب اسے ختم ہی کرنا ہے تو اس کی اتنی ناز برداری کی ضرورت ہے؟"

"وہ تندرست و توانا آدمی ہے۔ دھوکا دیے بغیر قابو نہیں آئے گا۔" میں نے آہستہ سے کہا "شراب ہی کے گلاس میں زہر ہوگا اور وہ چپ چپاتے مر جائے گا۔"

"اور پھر اس کی لاش کار میں ڈال کر لے جاؤ گے؟" سلطانہ شاہ نے کہا "جہانگیر کے ملازمین بھی دیکھیں گے کہ آدمی جو اپنے قدموں پر چل کر آیا تھا اٹھا کر لے جایا جا

جو تم چاہتے ہو کہ میں اسے شہر ہی میں کہیں گولی مار کر ڈھیر کر دوں؟"

"چاہو تو مجھے ساتھ لے چلو۔ میں پچھلی سیٹ پر بیٹھ جاؤں گی اور ویران راستے پر اس کی گردن میں ڈوری کا پھندا ڈال کر کھینچ کر دوں گی۔ بات کھلی نظر آتی تو ان کی کنپٹی میں ایک گولی بھی اتاری جا سکتی ہے۔ اس زخم سے زیادہ خون بہے بغیر وہ بھی مر جائے گا اور دروازہ کھول کر اس کی لاش باہر لڑھکا دی جائے گی۔"

اس کی تجویز معقول اور قابل عمل تھی اس لئے میں نے بلا چون و چرا اس کی بات مان لی۔

اس دوران میں ویرا بالکل ہی مفقود الخبر تھی۔ ہیری گیسپنر نے دھوکے سے بلا کر مضبوطی کے ساتھ اپنے چنگل میں جکڑ لیا تھا مجھے پورا یقین تھا کہ ایلیج کی آمد تک اسے آزادی مل سکے گی نہ ہی آزادانہ طور پر فون استعمال کرنے کی اجازت ملے گی۔ بہت ویرا کو یہ خیال تھا کہ ایلیج راستے میں ہر خطرے کا سدباب کر رہا تھا لیکن میں نے تمام تر ایلیج کے بارے میں معلومات حاصل کر لی تھیں اور اول خان ان معلومات کی روشنی میں اپنی چال شروع کر چکا تھا۔

ایلیج کے ذریعے غیر قانونی طور پر آنے والا اسلحہ پکڑے جانے کے بعد ویرا کے ساتھ ہیری کا سلوک کیا ہوگا اس بارے میں کوئی اندازہ بہت دشوار تھا۔ وہ لوگ ویرا کی طرف سے پوری طرح مطمئن نہیں تھے۔ وہ کوئی عام سی لڑکی ہوتی تو اس سے اپنا کام نکلنے کے بعد وہ لوگ بے رحمی کے ساتھ اسے ٹھکانے لگا سکتے تھے لیکن وہ ویرا ایلیٹ تھی۔ فی کا سربراہ جی لائیڈ اس کا باپ تھا با اثر اور سوچ کی پراسرار کہانیاں ہوش ربا تھیں۔ ہر قسم کے [illegible] اور معاشرتی [illegible] محروم کوئی مجرم بے خبری میں ویرا کو ہلاک تو شاید کر بھی سکتا تھا لیکن امریکا کی خفیہ ایجنسیوں کے لوگ اس کو ہوش کی نیند سلانے کی جرات نہیں کر سکتے تھے۔ لوگوں نے چپ کے ذریعے ویرا کی نقل و حرکت پر کڑی نظر رکھنے کی کوشش کی اور جب ہم نے ویرا کے جسم سے چپ نکال کر اول خان کے حوالے کر دیا اور ویرا ان لوگوں کی نظروں سے اوجھل ہو گئی تو انہوں نے بوکھلا کر شہر میں [illegible] شروع کر دیا۔ [illegible] والے [illegible] کے سارے شہر کے ان [illegible] کے نواح میں اندھا دھند گولیاں چلائی گئیں جہاں [illegible] علالت کی وجہ سے چپ سمیت آرام کر رہا تھا۔

ان ہنگامہ آرائیوں میں کاؤنٹیلٹ کا ملازم آرنیٹ اول [illegible] کرتے ہوئے ٹریفک کے ایک ہولناک حادثے میں بری طرح زخمی ہو کر اسپتال پہنچ گیا۔ اول خان نے اس ملک دشمن کو اسپتال میں بھی سکون سے نہیں رہنے دیا اور اسپتال کے [illegible] اس کے آدمی نے آرنیٹ کا اسٹریچر سیڑھیوں پر سے پھینک کر اسے مزید لہولہان کر دیا۔ ان پے در پے مصائب سے بوکھلا کر آرنیٹ نے بہتر علاج معالجے کی امید میں پاکستان کو خیرباد کہنے کا فیصلہ کر لیا۔ وہ ایک ایسے ملک میں اپنی مٹی پلید نہیں کرانا چاہتا تھا جہاں ٹوٹی ہوئی ہڈیوں والے مریض کو اسٹریچر سمیت سیڑھیوں پر لڑھکا دیا جاتا ہو۔ اسے پاکستان سے بھاگنے پر مجبور کرنا ہی اول خان کا مشن تھا۔ ہم لوگ اس کی مکروہ اور ملک دشمن سرگرمیوں کے عینی شاہد تھے لیکن ہمارے پاس اس کے خلاف ٹھوس ثبوت نہیں تھے۔ اس لئے سرکاری سطح پر اس اہم سفارتی اہلکار کو ملک بدر کرانا ممکن نہیں تھا لیکن اول خان نے اپنی اسپیشل ٹاسک فورس کے جیالوں کے ذریعے آرنیٹ کے گرد ایسا جال بن دیا کہ وہ خود ہی گھبرا کر پاکستان سے فرار ہو گیا۔

آرنیٹ ملا سرکار اور صوبے کے دوسرے سرکش عناصر کے لئے اپنے ملک کی بھرپور تائید و حمایت کا علم بردار بنا ہوا تھا۔ اس کے روابط بہت گہرے اور دور رس تھے۔ ہمارا اندازہ تھا کہ آرنیٹ کے ہٹ جانے سے کاؤنٹیلٹ کی ملک دشمن سرگرمیوں میں رکاوٹ پیدا ہو جائے گی کیونکہ اس کی جگہ آنے والا معاملات کو سمجھنے اور اپنے روابط استوار کرنے میں خاصا وقت لے لے گا لیکن ہیری گیسپنر ہماری توقعات کے برعکس بہت تیز اور چرب زبان ثابت ہوا۔ اس نے اپنے پیش رو کی جگہ سنبھالتے ہی زقندیں لگانی شروع کر دی تھیں۔

صوبے میں امن و امان کی بحالی کے لئے اعلیٰ ترین سطحوں پر کئے جانے والے خفیہ اقدامات کے بارے میں حکومت نے مکمل اور سخت ترین رازداری برقرار رکھی ہوئی تھی۔ سارا جویلہ اور اس کے گرد بسنے والے دریائے سندھ کے گدلے پانیوں میں ایک ہولناک خونی کھیل کھیلا گیا تھا۔ ملا سرکار کی اطاعت کرنے والے چور، ڈاکو، دہشت گرد اور ان کے مجبور و مظلوم حواری رات کے بھیانک اندھیرے میں اندھی بھیڑوں کی طرح پٹاپٹ مارے گئے تھے۔ قیامت کی اس زہرہ گداز رات کے اندھیروں میں فرار ہوتا ہوا ملا سرکار لارڈ لینس ڈاؤن برج کی سنگلاخ بنیادوں سے ٹکرا کر چیتھڑوں کی صورت میں دریا کے پانی میں بہہ گیا تھا یا پل کے آہنی ڈھانچے سے لوتھڑوں کی صورت میں چپک کر رہ گیا تھا لیکن اس کی موت کے بارے میں مکمل خاموشی اختیار کر لی گئی تھی۔ اخبارات اور ذرائع ابلاغ میں سماج دشمن عناصر کی بربادی کی حقیقی کہانیاں شائع ہوئی تھیں لیکن ان میں ملا سرکار کے بارے میں کوئی موہوم سا اشارہ بھی نہیں تھا۔ لیکن ملا سرکار کو آرنیٹ کے ملک کی سرپرستی اور حمایت حاصل تھی۔ وہ دنیا کا طاقتور ترین ملک تھا۔ خلاؤں میں اس کے سیارے اور سیٹلائٹ راج کر رہے تھے۔ حریفوں اور حلیفوں کے خلاف جاسوسی کرنے والے ان خلائی اسٹیشنوں پر ایسے ایسے حساس اور حیران کن آلات اور کیمرے موجود تھے جو ریت کے وسیع و عریض سمندر میں گر جانے والی ایک

پر ابوموسیٰ مبارک کے گھاٹ پر مخزوں وزنی مال اتارا گیا تھا۔ ایرانیوں کا خیال تھا کہ الحدید ہتھیاروں کی کھیپ شط العرب کے راستے عراق کو پہنچائے گی لیکن الحدید آبنائے ہرمز سے گزر کر خلیج عرب یا بحیرہ ہند کی طرف سفر کر رہی ہے اس لئے ایرانی خفیہ اداروں نے اپنے خدشات ہماری نیول کمان تک پہنچا دیے ہیں اور اب الحدید کھلے سمندر میں ہماری گشتی کشتیوں کی نگرانی میں ہے۔"

"یعنی اسے گھوڑا کریک پر لنگر انداز ہونے کی مہلت نہیں مل سکے گی۔" میں نے خوشی سے مغلوب لہجے میں کہا۔

"اگر وہ اسی طرح باہر ہی باہر بحیرہ ہند کی طرف سفر کرتی رہی تو اس سے کوئی تعرض نہیں کیا جائے گا لیکن بحیرۂ عرب کا رخ کرتے ہی اس کی راہ روک لی جائے گی۔"

"آبنائے ہرمز سے گزرتے ہی یہ اندازہ ہو جانا چاہئے کہ الحدید کدھر جا رہی ہے۔" میں نے کہا "کیونکہ وہاں سے نکلتے ہی بحیرۂ عرب شروع ہو جاتا ہے۔ یہ خبر کب کی ہے؟"

"یہ تازہ ترین خبر ہے۔ شاید تمہیں علم نہیں ہے کہ بیشتر جہاز گہرے اور کھلے سمندر میں سفر کرنے کے بجائے، موقع ملنے پر، ساحل سے دس بیس میل کی پٹی میں سفر کرنا پسند کرتے ہیں۔ خلیج میں تو خاص طور پر حتی الامکان طور پر ساحلی پٹیوں سے لگ کر چلتے ہیں اس لئے ظاہری حرکت کی بنا پر کوئی فوری فیصلہ نہیں کیا جا سکتا۔"

"ہماری نیول کمان سے تمہارا براہ راست رابطہ ہے یا یہ خبر گھوم پھر کر تم تک آئی ہے؟"

"آپریشن گھوڑا کریک کے لئے ہمارے درمیان قریبی تعاون ناگزیر تھا۔ لیفٹیننٹ کمانڈر رحمی مرزا نامی ایک افسر سے میرا براہ راست رابطہ ہے۔ الحدید کے تعاقب کے باوجود ہم لوگ کوئی خطرہ مول نہیں لیں گے اور مقررہ وقت پر گھوڑا کریک پر خفیہ گھیرا ڈالا جائے گا۔ الحدید پکڑی بھی گئی تو اسمگل کئے جانے والے ہتھیاروں کی نقل و حمل کی ذمے داری قبول کرنے والوں کو گرفت میں لینا ہوگا تاکہ آئندہ کوئی شخص اپنے ذاتی مفاد کے لئے ملک دشمنوں کا آلۂ کار نہ بن سکے۔"

"یعنی قاسم بھائی اور اس کے آدمی بھی رگڑے جائیں؟" میں نے کہا۔

"وہ عقل مند ہوا تو آدمیوں کو کریک پر بھیج دے گا خود نہیں آئے گا۔ موقع پر رنگے ہاتھوں پکڑے جانے والوں کو بہت بے رحمی کے ساتھ کچل دیا جائے گا۔"

"یہ ناممکن ہے۔ وہ دیرا پر اس بری طرح لٹو ہوا ہے کہ اس کی عقل پر پتھر پڑ گئے ہیں اور وہ دیرا کو گھوڑا کریک کے گرد و نواح میں کہیں ... شیراز دینے کے خواب دیکھ رہا ہے۔"

"تو کیا دیرا بھی وہاں پہنچے گی؟" اول خان کی قدرے حیرت زدہ آواز ابھری۔

"اللہ ہی بہتر جانتا ہے۔" میں نے بے پروائی سے کہا "اس نے مجھ سے دیرا کو وہاں لانے کی فرمائش کی تھی۔ اس کا کہنا تھا کہ وہ وہاں آ گئی تو وہ خود ہی اسے پھانس کر خلیج میں لے جائے گا۔ لیکن تمہیں معلوم ہی ہے کہ دیرا سے میرا کوئی رابطہ نہیں ہے۔ میری کیسٹ نے اسے آہنی پردے کے پیچھے چھپا دیا ہوا ہے۔"

"میں اتنا جانتا ہوں کہ جو بھی وہاں آیا، بڑی بے رحمی کے ساتھ بے دست و پا کیا جائے گا۔ اگر تم کسی کے لئے کوئی نرم گوشہ رکھتے ہو تو اسے ادھر کا رخ کرنے سے روک دو۔ وہاں پکڑے جانے والوں کو نیول فورس اپنی تحویل میں لے لے گی اور میں بھی کسی کے لئے کچھ نہیں کر سکوں گا۔"

"میں تو خود ان سماج دشمنوں کے لہو کا پیاسا ہوں لیکن وہاں آنے والوں کے بارے میں تمہیں کچھ نہ کچھ امتیاز ضرور برقرار رکھنا ہوگا۔ وہاں آنے والے غریب اور مفلوک الحال مزدوروں کو اندھا دھند رگیدنا نامناسب ہوگا۔ ممکن ہو سکے تو ان بے چاروں کو فرار ہونے کا موقع دے دینا چاہئے۔"

"شاید تمہارا دماغ چل گیا ہے، زیبی!" اس کی تلخ آواز ابھری "گھوڑا کریک کوئی قانونی بندرگاہ نہیں ہے۔ ان مزدوروں کو الحدید کے ذریعے لائے جانے والے ہتھیاروں کی تفصیل کا علم ہو یا نہ ہو لیکن انہیں یہ ضرور معلوم ہوگا کہ اس ویران کھاڑی میں اتارا جانے والا مال غیر قانونی ذرائع سے لایا گیا ہے جس کی نقل و حمل کے لئے انہیں غیر معمولی معاوضے دیئے جا رہے ہیں۔ اتنا کچھ جان لینے کے بعد وہ بھی ہیری، کیسٹو اور قاسم بھائی کے جرم میں برابر کے شریک ہو جاتے ہیں۔ خرابی یہی ہے کہ ہمارے ملک میں دو انتہا پسند طبقے بنتے ہیں۔ ایک طبقہ نچلے درجے کے مجرموں کو پیس کر رکھ دینا چاہتا ہے لیکن بڑے لوگوں کے جرائم کو بھول یا خوش فعلی قرار دے کر ان کی سلیٹ صاف رکھنا چاہتا ہے۔ دوسرا طبقہ بڑے مجرموں کے خون کا پیاسا ہے لیکن وہ بھی انتہا پسندی میں مبتلا ہے۔ چھوٹے اور غریب مجرموں کے بڑے سے بڑے جرم کو بھی ان کی معاشی مجبوریوں کی آڑ میں نظر انداز کر دینا چاہتے ہیں۔ یہ دونوں ہی رجحان بہت خطرناک ہیں۔ ہر جرم صرف جرم ہوتا ہے۔ اس کی تعزیر ہر ایک کے لئے یکساں ہونی چاہئے۔ مجرم کی حیثیت، قابلیت، معاشی رتبہ اور اثر و رسوخ اس کے جرم پر اثر انداز ہونے لگے تو یہ سمجھ لو کہ اس معاشرے میں ایک بدبودار ناسور پیدا ہو چکا ہے جو جلد یا بدیر اس معاشرے کو نیست و نابود کر دے گا۔ ہیری، کیسٹو یا قاسم بھائی مر کر بھی لانچ سے ہتھیاروں کے بھاری کریٹ نہیں اتار سکتے۔ اس کھیل کی بنیاد یہ ہے کہ ہمارے غریب مزدور کی ایک قیمت مقرر ہے۔ انہیں ان مقررہ داموں پر ہر جائز اور ناجائز کام کے لئے خریدا جا سکتا ہے۔ اسی امید کے سہارے پوری بساط بچھائی گئی ہے۔ مجھے معلوم ہے کہ ایک رات کی مزدوری ان لوگوں کے شب و روز میں کوئی انقلاب نہیں لا سکے گی۔ لیکن ان کی مدد سے ہیری

سکھر کا منصوبہ کارگر ہو گیا تو ہمارے وطن کی بنیادیں شکست و ریخت کے عمل سے دوچار ہو جائیں گی۔ اس لئے قاسم بھائی کے ساتھ ان بے ماہیہ مزدوروں کا پکڑا جانا اور سزایاب ہونا بہت ضروری ہے۔ ان کی ضروریات ایسی ہی ناگزیر ہیں تو انہیں اپنی قیمت اس سطح پر لے جانی چاہئے جہاں قاسم بھائی جیسے بے ضمیر تاجر انہیں خریدنے کا تصور بھی نہ کر سکیں۔ سستے داموں نیلام ہونے والے غریبوں کی کثرت ہی معاشرے کے قوانین گھڑیالوں کو بھولنے کی مہم جوئیوں پر اکسانے کا سبب بنتی ہے۔"

"ناداروں کی ضروریات شدید اور ناگزیر ہوتی ہیں۔" میں نے ڈھیلے ڈھالے انداز میں کہا "اسی لئے وہ سستے داموں بک جاتے ہیں۔ اس میں ان کے ارادے کا کوئی دخل نہیں ہوتا۔"

"سوری ڈیئر" اس کی مضبوط اور پرعزم آواز ابھری "ان معاملات میں میری اپنی رائے ہے۔ میں اسی کے مطابق عمل کروں گا۔ میں تمہارے مشوروں پر عمل نہیں کر سکتا۔"

"میں بھی تمہیں مجبور نہیں کر رہا۔ بس اپنے خیالات سے آگاہ کر رہا تھا۔" میں نے کہا۔

"الفدیہ کے بارے میں کوئی خبر ملی تو میں تمہیں فون کروں گا۔ ورنہ تم کل دس بجے اسٹیشن فور آجانا۔ میں وہیں سے گھوڑا کریک کی طرف جاؤں گا۔" اس کی آواز ابھری "میرا خیال ہے کہ تم بھی میرے ساتھ چلنا چاہو گے۔"

"گھر میں بیٹھ کر انتظار کی گھڑیاں گننے سے بہتر ہے کہ آدمی میدان میں خود بھی شریک ہو جائے۔ اس طرح نہ صرف سارے سوالوں کے جواب مل جاتے ہیں بلکہ انتظار کی کوفت سے بھی نہیں گزرنا پڑتا۔"

مزید کچھ دیر کی گفتگو کے بعد اس نے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

وقت کافی گزر چکا تھا اور شام ہو چلی تھی۔ اس لئے میں روانگی کی تیاریوں میں مصروف ہو گیا۔

ساڑھے چھ بجے میں سلطان شاہ کو ساتھ لے کر سینڈو کی طرف روانہ ہو گیا۔

سلطان شاہ کے ہتھیاروں میں نائیلون کی مضبوط ڈوری اور بھرے ہوئے پستول کے علاوہ بیم گن بھی شامل تھی کیونکہ گن سڑک پر سفر کرتے ہوئے اپنے شکار پر اچانک وار کرنے کا خطرہ مول نہیں لیا جا سکتا تھا۔ ویسے بھی بیم گن کو بہت عرصے سے استعمال نہیں کیا گیا تھا۔ اگر کسی مجبوری کی وجہ سے اس کے استعمال کی نوبت آ ہی جاتی تو اس کی کارکردگی کا بھی اندازہ ہو سکتا تھا۔ اس بے آواز مہلک اور محفوظ ہتھیار کے بارے میں کافی دنوں سے مجھے یہ خوف لاحق تھا کہ اچانک ہی چارج ختم ہو جانے کی بنا پر بیم گن لوہے کے ایک ناکارہ ٹکڑے میں تبدیل ہو سکتی تھی۔

ٹھیک سات بجے ہم نیو ٹاؤن والاز کے قریب پہنچے تو سینڈو وہاں موجود تھا اور اپنی کار کے دروازے لاک کئے باہر کھڑا ہوا میرا انتظار کر رہا تھا۔

میرے ساتھ سلطان شاہ کو دیکھ کر اس کی آنکھوں میں حیرت کے سائے لہرائے لیکن اس نے زبان سے ایک لفظ بھی نہیں کہا۔ ان دونوں میں باہمی تعارف تھا اس لئے کار رکتے ہی انہوں نے ایک دوسرے کو پہچان لیا۔ سلطان شاہ نے پروگرام کے مطابق فوری طور پر ڈرائیونگ سیٹ خالی کی اور عقبی نشست میں جا گھسا۔

"ارے، ارے! تم یہیں بیٹھے رہتے۔ میں پیچھے بیٹھ جاتا۔" سینڈو نے میرے برابر والی نشست پر براجمان ہوتے ہوئے سلطان شاہ سے کہا۔

"ہم دونوں تو کافی وقت ایک ساتھ گزارتے ہیں۔ تم دونوں کو یکجا ہونے کے کم مواقع ملتے ہیں۔ آگے بیٹھ کر تمہیں باتیں کرنے میں آسانی رہے گی۔" سلطان شاہ نے بے پروائی سے کہا۔

سینڈو کے سوار ہوتے ہی میں گاڑی چلا چکا تھا۔ میں نہیں چاہتا تھا کہ اس مرحلے پر لوگ سینڈو کو میرے ساتھ دیکھ کر غیر ارادی طور پر ہمارے چہرے یاد رکھ سکیں۔

"چیف کو ایک نیا کام مل گیا ہے باس!" چند ثانیوں کے بوجھل سکوت کے بعد سینڈو نے دھیمی آواز میں کہا۔

میں نے چونک کر لمحہ بھر کے لئے اس کی طرف دیکھا اور پوچھا "نئے کام سے کیا مطلب ہے تمہارا؟"

"اپنی لائن سے ہٹا ہوا کام ہے اور شاید تمہارے ہی گلے پڑے گا۔"

"کام کیا ہے؟ کوئی تفصیل تو بتاؤ۔" میں نے کار کو کلفٹن کے راستے پر ڈالتے ہوئے کہا۔

"سکھر کا کوئی نامی گرامی سیاست دان پولیس والوں کے ہتھے چڑھ گیا ہے۔" اس نے ایک گہرا سانس لے کر بولنا شروع کیا اور اس کی زبان سے سکھر کا ذکر سنتے ہی میرا دل اچھل کر حلق میں آگیا۔

"غلام رسول نامی اس سیاستدان کی شہرت اور ساکھ بہت اچھی ہے لیکن اپنی بدبختی کی وجہ سے وہ کسی چکر میں آگیا ہے۔" سینڈو کہہ رہا تھا "مافیا ہمیشہ معاشرے کے اہم لوگوں کو اپنے ساتھ ملا کر چلتی ہے۔ غلام رسول کے بارے میں خود مافیا کے مقامی ایجنٹ نے ڈان تھری کو اطلاع دی تھی۔ ڈان تھری کا خیال ہے کہ ہم نے اس برے وقت میں غلام رسول کا ساتھ دیا تو آگے چل کر وہ مافیا کے لئے بہت کارآمد ثابت ہو گا۔"

سینڈو کا وہ انکشاف حیران کن اور ناقابل یقین تھا۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ دنیا اتنی مختصر ثابت ہو سکتی ہے۔ زیر زمین دنیا کی ساری خبریں ہر متعلقہ آدمی کی علم میں تھیں۔ خبروں کا سوار ہر ایک کی سوچ کے مطابق مختلف تھا لیکن خبروں کے کردار وہی تھے جو ہمارے ملک میں ہیروئن اور غیر قانونی ہتھیار پھیلانے کے

ایک مشن پر کام کر رہی تھی اور تمام ملک دشمن عناصر کو بھرپور مدد پہنچ رہی ہوئی تھی۔ انڈین سیکرٹ سروس کے آقا سرکار کے منصوبے کو بھی ان کی حمایت حاصل تھی۔ اسی کے ساتھ ہیری کمپنیز کا مالک بھی اس سازش میں پوری طرح ملوث تھا۔ ملا سرکار نے اپنی سازش کو عملے کار لانے کے لئے جو مہرے تیار کئے تھے' ان میں غلام رسول بھی کلیدی حیثیت کا مالک تھا۔ وہ نہ صرف ملا سرکار کا مخبر تھا بلکہ اسے سرکش لڑکوں پر مشتمل افرادی قوت بھی مہیا کرتا تھا۔ اپنی نام نہاد ساکھ کے باوجود وہ ملا سرکار کی سازش میں اس حد تک ملوث تھا کہ دہشت گردوں کی تربیت کے لئے سرحد پار قائم کئے گئے نیم فوجی اڈوں کے خفیہ دورے بھی کر چکا تھا۔ انہیں غالباً کو غلام رسول کے اس پس منظر سے آگاہی نہیں تھی لیکن پھر بھی انہوں نے اپنے طویل المدتی مفادات کے لئے اسی گھوڑے کا انتخاب کیا تھا۔

"ابھی ہم لوگ زیادہ ہاتھ پیر پھیلانے کی پوزیشن میں نہیں ہیں۔" میں نے پرسکون لہجے میں جواب دیا "جب تک ہم اپنی منزلوں کو مستحکم کر کے آمدنی کے ذرائع تلاش نہیں کرتے' ہمیں باہر والوں سے دوری رہنا ہوگا۔ ابھی تو چیف نے کھلے دل سے میرا وجود بھی تسلیم نہیں کیا ہے۔ حالانکہ وزان تمری بذات خود مجھے لایا میں لایا تھا اس کے ایما پر غلام رسول سے پیش رفت کی گئی تو چیف بہت جلد اس کے بھی خلاف ہو جائے گا۔"

"چیف میں کئی چیزوں کی کمی ہے۔ وہ دوسروں کی مدد کے بغیر اردن بھی اپنا کام نہیں چلا سکتا لیکن اسی کے ساتھ اس میں یہ کمزوری بھی ہے کہ وہ اپنے ساتھیوں میں سے کسی کو اپنی برابری کی سطح پر برداشت نہیں کر سکتا۔"

"غلام رسول کے بارے میں تم کیا جانتے ہو؟" میں نے اس سے پوچھا۔

"کچھ بھی نہیں۔" اس نے بے ساختہ کہا "چند دن پہلے اخباروں میں اس کا ذکر آیا تھا۔ اس پر ڈاکوؤں اور دہشت گردوں وغیرہ کی سرپرستی کرنے کے الزامات عائد کئے گئے تھے۔"

میں نے کیبن کی نیم تاریکی میں کن انکھیوں سے اس کا جائزہ لیا۔ وہ پورے اطمینان کے ساتھ باتیں کر رہا تھا۔ آنے والے سنگین لمحات کے بارے میں اس کے دل میں شائبہ تک نہیں تھا۔

کار پل سے اتر کر کلفٹن جانے والی خوب صورت شاہراہ پر بڑھنے لگی تب بھی سینڈو کے اطمینان میں ذرا بھی فرق نہیں آیا۔ وہ سمجھ رہا ہوگا کہ بے نوشی کا پروگرام کلفٹن ہی کی آبادی کے کسی حصے میں منعقد ہوگا لیکن جب سڑک کے اختتام پر میں نے کار کو بائیں طرف موڑی تو سینڈو نے پہلی بار اپنی نشست میں پہلو بدلا۔

"کیا ساحل سمندر پر پینے پلانے کا پروگرام ہے؟" اس نے معمولی حیرانی کے ساتھ پوچھا۔

"نہیں' ڈیفنس کے علاقے میں جانا ہے۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا "مطلوبہ مکان تک پہنچنے کے لئے مجھے ساحل کی طرف سے اندر جانا ہوگا۔ دوسری سمت سے میں ہمیشہ راستہ بھول جاتا ہوں۔"

"وہ اچانک کلب والا علاقہ تو نہیں ہے؟" اس نے خوش دلی کے ساتھ پوچھا۔

"نہیں' بس دیکھتے رہو۔ ہم چند منٹ میں وہاں پہنچ جائیں گے۔" میں نے کہا۔

اس وقت ہر طرف اندھیرا پھیل چکا تھا۔ اسٹریٹ لیمپ روشن ہو چکے تھے۔ سلطان شاہ پچھلی نشست پر بے چینی کے ساتھ ایک ایک لمحہ گن رہا تھا اور میری نظریں اس علاقے کی ویران ترین سڑک کی تلاش میں سرگرداں تھیں۔ میرے بائیں ہاتھ پر ڈیفنس کا آباد علاقہ تھا لیکن داہنی طرف تاریک سڑکوں کے درمیان پھیلے ہوئے بڑے بڑے ریتیلے قطعات اراضی نظر آرہے تھے۔ ان ہی میں کہیں کہیں کسی حوصلہ مند شخص نے جنگل میں منگل منانے کے عزم کے ساتھ مکان کی تعمیر کی داغ بیل ڈالی ہوئی تھی لیکن گھور اندھیرے میں وہ نامکمل ڈھانچے آسیب گھر نظر آرہے تھے۔

آگے پیچھے میدان صاف پا کر میں نے جوں ہی اپنی کار داہنی جانب ایک ویران سڑک پر موڑی' سینڈو کی چھٹی حس نے پہلی بار خطرے کا ادراک کر لیا۔

اس نے بھڑکتے ہوئے انداز میں کچھ بولنا چاہا لیکن اس کے الفاظ حلق میں گھٹ کر رہ گئے۔ کیونکہ سلطان شاہ نے بنارس کے روایتی ٹھگوں کی سی مہارت سے اس کی گردن میں زوری ڈال کر



پیچھے سے پھندا کسنا شروع کر دیا تھا۔

سینڈو دیو ہیکل اور مضبوط جسم کا مالک تھا۔ وہ کار کی اگلی نشست پر تھا اور سلطان شاہ نے پیچھے سے پھندا ڈال کر اسے اس کی سیٹ کی پشت گاہ سے لگا کر رکھ دیا تھا لیکن اس کی ٹانگیں پائیدان میں بری طرح ٹھوکریں کھا رہی تھیں۔

اس واردات کی ابتدا ہوتے ہی میں نے اپنی کار کے ہیڈ لیمپس گل کر دیئے تھے اس کے باوجود سفید ریتیلے ٹیلوں کے درمیان پھیلی ہوئی سیاہ سڑک مجھے صاف نظر آ رہی تھی۔

سینڈو کا جسم بری طرح تڑپا۔ اس کے دونوں ہاتھ اضطراری طور پر اپنے حلقوم کے گرد کستی ہوئی رسی کی طرف گئے لیکن اسے تاخیر ہو چکی تھی۔ سلطان شاہ نے پہلے ہی لمحے میں ڈوری کے دونوں سروں کو اتنی طاقت سے کھینچا تھا کہ رسی سینڈو کی گردن کی نرم و نازک جلد میں بری طرح پیوست ہو گئی تھی۔

سینڈو کے دونوں ہاتھ بے بسی کے ساتھ جلد میں اترتی ہوئی ڈوری کو پکڑنے کی ناکام کوشش کرتے رہے۔ اس کے نرخرے سے کوئی آواز برآمد نہیں ہو سکی۔ اس کی گردن ڈوری کے سہارے سیٹ کی پشت گاہ اور سلطان شاہ کے ہاتھوں کے درمیان جکڑی ہوئی تھی اور بقیہ جسم بری طرح تڑپ رہا تھا۔

کسی کے قتل کا وہ انداز میرے لئے بالکل نامانوس اور نیا تھا۔ امیر علی ٹھگ کی کہانیاں پڑھتے ہوئے میں نے ڈوری کے ذریعے آناً فاناً میں بھولے بھالے مسافروں کا جھٹکا ہونے کے واقعات پڑھے تھے لیکن اس وقت میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ وہ موت کتنی بھیانک اور ہولناک ہوتی ہوگی۔

چند لمحوں میں سینڈو کا بدن بے جان اور بے حس و حرکت ہو گیا۔

سلطان شاہ نے آگے جھک کر سینڈو کی سمت کا دروازہ کھولا۔ میں نے لمحہ بھر کے لئے گاڑی روکی اور ہم دونوں نے بے دردی کے ساتھ اسے کار سے نیچے دھکیل دیا۔

وہ سب چند لمحوں میں ہو گیا لیکن مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے وقت ایک جگہ تھم کر رہ گیا ہو۔

تھوڑی دیر بعد ہماری کار ساحل کے ساتھ بنی ہوئی سڑک پر واپسی کے سفر پر رواں تھی۔

○☆○

سیکڑوں افراد پر مشتمل نفری اور کروڑوں کے ہتھیار اور گولہ بارود داؤ پر لگا کے جب دو دن گزر گئے اور بھارتی منصوبہ سازوں کو صوبے میں کسی بہت بڑی تباہی، دہشت گردی یا بغاوت کی خبر نہیں ملی تو ان کے دل اپنے سینوں میں خوف و دہشت سے لرزنے لگے۔

یہ درست تھا کہ اس تباہ کن اور آہن پوش لشکر کو تھر کے عظیم اور بے رحم صحرا سے گزر کر سندھ کے شہروں میں داخل ہونا تھا لیکن وہ کوئی ایسا بے بساط کارواں نہیں تھا جو ریت کے اس تپتے ہوئے صحرا میں کسی سوئی کی طرح گم ہو جاتا اور کسی کو کانوں کان بھی اس کی ہوا تک نہ لگتی۔

انسانوں، گاڑیوں، ہتھیاروں اور مہلک بارود پر مشتمل وہ لشکر اپنے پروگرام کے مطابق پیش قدمی کرتا ہوا اپنے مددگاروں اور حامیوں سے جا ملتا تو اس سرزمین پر ایسی تباہی نازل ہوتی جس کی نظیر نہ ملتی۔ آزادی یا موت کے عنوان سے ہتھیار اٹھانے والے باغی ہر اس شخص کو چن چن کر ہلاک کر دیتے جو ان کے عزائم کو عملی قبول کرنے میں ذرا بھی تردد کرتا۔ خون کی نہریں بہا دی جاتیں، انسانی لاشوں کے مینار وجود میں آ جاتے اور وحشت و بربریت کی اس ارزانی میں سنگینوں کے سائے میں ایک آزاد دیش کے قیام کا اعلان کر دیا جاتا۔ اس منصوبے کا خالق "را" سرکار تھا اور تمام ہوم ورک مکمل ہو چکا تھا۔ آزاد دیش کی حکومت قائم کرانا "را" کا منصب تھا۔ وہ تو کمانڈر یہ فرض اپنے ذمے لے لیتا۔ نئے دیش کی حکومت برائے نام باغی گوریلوں کے ہاتھ ہوتی لیکن قوت اور اختیار کا ہر منبع سرحد پار سے آنے والے کمانڈر اور اس کے مشیروں کے قابو میں ہوتا۔

وہ تمام حالات ایسے ہوتے کہ چھپائے نہ چھپتے اور آناً فاناً پوری دنیا کو معلوم ہو جاتا کہ روئے زمین پر ایک اور نئی سلطنت وجود میں آ گئی ہے۔ لیکن اس بارے میں کہیں سے کوئی خبر نہیں تھی۔ آکاش وانی، ریڈیو کابل، بی بی سی اور وائس آف امریکا نشریات سے کسی بھی کامیابی کا سراغ لگانے میں کامیاب نہیں ہوئے تھے۔ سندھ اور اندرون سندھ کے شہروں کے حوالوں سے پاکستانی اور غیر ملکی پریس میں روز خبریں شائع ہو رہی تھیں جن میں بھارتی لشکر جرار کا ذکر تو کیا کوئی اشارہ تک نہیں تھا۔ دلی سرکار کے ایما پر ایک مقبول رسالے کا سب سے فطین نامہ نگار کئی دن سے اسلام آباد میں ڈیرے ڈالے بیٹھا تھا۔ کبھی وہ اسلام آباد میں سیکرٹریٹ سے لے کر کئی افسروں اور کلرکوں کے گرد گھومتا ہوا نظر آتا اور کبھی ایکسچینج میں چلتے پھرتوں سے رسائی حاصل کرنے کی کوششوں میں مصروف رہتا لیکن کہیں سے اسے مطلب کی کوئی خبر نہیں مل رہی تھی۔ کامیابی کا خمار دماغ سے اترنے میں کچھ وقت ضرور لگا لیکن دو دن بعد انہیں پورا یقین ہو گیا کہ کمانڈر کا لشکر اپنے مقاصد کے حصول میں بری طرح ناکام ہوا ہے۔ اس سے آگے متعدد سوالیہ نشان تھے۔

کمانڈر کے آدمی لڑتے ہوئے ناکام ہوتے تو پاکستان نے شور مچایا ہوتا بلکہ اپنی سرزمین پر بھارتی دہشت گردوں اور بھارتی ساخت کے جلتے رسالی اور بھارتی ہتھیاروں کی موجودگی پر شدید احتجاج کرتا اور اپنے الزامات کے ثبوت میں پکڑے گئے بھارتیوں کو ان کے ہتھیاروں سمیت ذرائع ابلاغ پر پیش کرتا۔ ایسا نہیں ہوا تھا۔ پاکستان پوری طرح پُرسکون تھا۔ تجارتی معاملات پر دہلی میں ہونے والے مذاکرات معمول کے مطابق جاری تھے۔ پاکستانی وفد کا رویہ دوستانہ اور مفاہمانہ تھا۔ ان حالات

بھارت کی فوجی قیادت کے سامنے دو ہی امکانات رہ گئے تھے۔

وہ لوگ ریت کے کسی ہولناک طوفان کی زد میں آکر ٹیلوں والی ریت میں زندہ دفن ہوچکے تھے یا پھر پاکستانیوں نے نہایت خاموشی اور چالاکی کے ساتھ ان سب کو ان کے ساز و سامان سمیت پکڑ لیا تھا۔

طوفان والی بات آسانی کے ساتھ رد کردی گئی کیونکہ جدید سہولتوں کی وجہ سے اس علاقے کے موسمی حالات پر ہر وقت نظر رکھی جاتی تھی اور ریکارڈ کے مطابق پچھلے چند دنوں سے اس علاقے میں کوئی طوفان تو کیا کوئی بڑا بگولا بھی نہیں اٹھا تھا۔ اس لئے لے دے کر ایک ہی بات باقی رہ جاتی تھی کہ پاکستانیوں نے ان سب کو مار دیا تھا یا پکڑ لیا تھا۔ بھارت کی طرف سے بین الاقوامی سرحدوں کی خاموش خلاف ورزی تھی اور اس کی بھیجی ہوئی نفری فوجی وردیوں کے بجائے گوریلوں کے لباس میں تھی اس لئے پاکستان پر قیدیوں وغیرہ کے بارے میں کوئی اطلاع فراہم کرنے کی کوئی اخلاقی پابندی بھی نہیں تھی۔

بھارتی فوجی حکام کے لئے ایک طرف اپنی مہم جوئی کی بدترین ناکامی کا صدمہ تھا تو دوسری طرف انہیں متاثرہ فوجیوں کے گھرانوں کا خوف مارے ڈال رہا تھا۔ بھارتی پریس کو اپنے حکام کے کرتوتوں کا پورا پورا علم تھا لیکن وہ قومی مفاد کی خاطر خاموش تھا۔ پبلک کو جس دن بھی مہم کی ناکامی کا پورا یقین ہو جاتا، پورے بھارت میں بھونچال آجاتا۔ سونے پر سہاگہ یہ ہوتا کہ ایک طرف مہم کی ناکامی کی خبر ہوتی اور دوسری طرف فوجی حکام کی بے خبری کا یہ عالم ہوتا کہ انہیں سرحد پار مرنے اور قیدی بنائے جانے والوں کی تعداد کا بھی علم نہیں ہے اور کئی دن گزر جانے کے باوجود وہ چین کی بنسی بجا رہے ہیں۔

دو دن کے اعصاب شکن انتظار کے بعد بھارتی افواج کے اعلیٰ حکام کی طرف سے ایک مضحکہ خیز کہانی جاری کی گئی تھی جس میں ڈھائی سو جیپوں افسران اور جوانوں پر مشتمل ایک مشقی کارواں کے گم ہو جانے کا ذکر تھا۔ بیان میں کہا گیا تھا کہ سرحدی علاقوں میں مشقوں کے لئے سفر کرنے والا وہ کارواں یک بیک مفقود الخبر ہو گیا تھا۔ شبہ ظاہر کیا گیا تھا کہ موسم یا سمت نما آلات کی خرابی کی وجہ سے وہ کارواں راستہ بھٹک کر پڑوسی ملک کی سرحدوں میں داخل ہو گیا تھا اور وہاں ناسازگار حالات میں پھنس کر رہ گیا تھا۔

انہوں نے ذلت آمیز انداز میں پاکستانی افواج اور حکومت سے اس گم شدہ کارواں کے بارے میں مدد فراہم کرنے کی درخواست کی تھی۔

وہ کہانی اس قدر ناقص اور بودی تھی کہ خود بھارتی پریس نے اس کے بخیے ادھیڑ کر رکھ دیے تھے۔

اگر کوڈرا کے علاقے میں موسم واقعی اس قدر ناقص اور زوال شکن تھا تو فوج کی اعلیٰ کمان کا فرض تھا کہ اس حساس

سرحدی علاقے میں اپنے دستوں کی نقل و حرکت کو یکلخت موقوف کرا دیتی کیونکہ علاقے کے حالات کے پیش نظر یہ بات یقینی تھی کہ راستہ بھٹک کر ایک دوسرے کے علاقے میں نکل جانے والے فوجیوں کا پھولوں اور ہاروں سے استقبال نہیں کیا جاتا بلکہ انہیں للکارتے ہی ان پر جہنم کے دہانے کھول دیے جاتے۔ دشمن کی قیامت خیز فائرنگ سے جو فوجی زندہ بچتے وہ کارروائی کے اختتام پر قیدی بنا لئے جاتے۔ اس لئے خراب موسم میں مشقوں یا کسی بھی دوسرے مقصد کے لئے نازک سرحدی علاقے میں فوجیوں کی نقل و حرکت کا جاری رہنا فوجی کمان کی نااہلی کا ثبوت تھا۔

سمت نما آلات کی خرابی کے مفروضے کو مضحکہ خیز قرار دے کر بے دردی سے مسترد کر دیا گیا تھا۔ اس قافلے میں کم و بیش ڈھائی سو چھوٹی بڑی گاڑیاں شامل بتائی گئی تھیں۔ اس جدید دور میں ریڈیائی رابطے کے علاوہ ہر فوجی گاڑی میں سمت کا بالکل صحیح تعین کرنے والے ایک سے زائد آلات موجود ہوتے ہیں۔ کسی ایک آدھ گاڑی کے آلات کا خراب ہو جانا تو قابل فہم تھا لیکن کوئی بھی ہوش مند شخص یہ نہیں مان سکتا تھا کہ بھارتی فوجی قافلے کی ڈھائی سو گاڑیوں کے تمام سمت نما آلات بیک وقت ناکارہ ہو گئے تھے جس کی وجہ سے بھارت کو وہ شرمناک دن دیکھنا پڑا۔

پاکستانی حکام نے بھارت کی اس افسانہ طرازی کا فوری اور مسکت جواب دیا تھا۔ انہوں نے راہ بھٹکے ہوئے کسی ہندوستانی فوجی کارواں کے وجود سے سراسر لاعلمی ظاہر کرتے ہوئے ذرائع ابلاغ کو پہلی بار بتایا تھا کہ کوڈرا سے چند میل اندر پاکستانی سرزمین پر بغیر نمبر پلیٹ اور فوجی علامات والی ڈھائی سو بھارتی گاڑیوں پر مشتمل ایک مسلح کارواں تیزی کے ساتھ پیش قدمی کرتا ہوا پایا گیا تھا۔ ان گاڑیوں پر بھاری گولہ بارود سے لے کر مشین گنیں اور زیادہ شکن توپیں تک لدی ہوئی تھیں جنہیں موثر اور مختصر سی فوجی کارروائی کے ذریعے جزوی طور پر تباہ کر دیا گیا۔ پاکستانی افواج کے اچانک حملے سے یوں لگا کہ اس ناقابل شناخت لشکر کے جن ارکان نے ہتھیار ڈالنے چاہے ان کی بڑی تعداد اپنے ہی جنونی ساتھیوں کا نشانہ بن گئی۔ اس آپریشن میں دو سو سات مسلح دہشت گرد پکڑے گئے تھے۔ ان میں سے کوئی بھی اپنی کوئی باقاعدہ فوجی شناخت پیش کرنے سے قاصر رہا تھا۔ قابل ذکر بات یہ تھی کہ ٹرکوں پر لدا ہوا سارا گولہ بارود اور بیشتر ہتھیار بھارتی ساخت کے تھے۔ طیارہ شکن توپیں اور مشین گنیں مغربی ساخت کی تھیں مگر ان پر بھی بھارتی افواج کے کوڈ کندہ تھے۔

پاکستانی ترجمان نے واضح طور پر ابہام سے بھرپور فائدہ اٹھاتے ہوئے اعلان کیا تھا کہ پاکستان اور ہندوستان کے درمیان ان دنوں کوئی جنگی آویزش نہیں تھی نہ دونوں میں سے کسی نے ایک دوسرے کی بین الاقوامی سرحدوں کی پامالی کا اعلان کیا تھا اس کے ساتھ پکڑے جانے والے دہشت گردوں نے بھارتی مسلح

افواج سے اپنے کسی تعلق کا اعتراف نہیں کیا تھا' اس لئے حکومت پاکستان ان سب کو غیر جنگی اور غیر فوجی قیدی سمجھنے پر مجبور تھی اور ان کے بارے میں جنیوا کنونشن کے اصولوں کی پابندی کرنے سے بالکل بری الذمہ تھی۔ ان قیدیوں پر دہشت گردوں کے خلاف سرسری سماعت کی خصوصی عدالتوں میں مقدمہ چلانے کے ارادے کا اظہار کیا گیا تھا جس نے نئی دہلی کے ایوانوں میں یقیناً زلزلہ برپا کر دیا ہوگا۔

اصل قصہ نہایت خاموشی کی ساتھ نمٹ گیا تھا۔ گدرا سے جانے والے کچے ریگستانی راستے پر جلی ہوئی ہندوستانی گاڑیوں' ہتھیاروں اور انسانی لاشوں کا قبرستان بن گیا تھا۔ زندہ بچنے والے قیدی بنا لئے گئے تھے۔ اس واقعے میں ہندوستانی افواج کے جوانوں اور افسروں کی اتنی بڑی تعداد ملوث تھی کہ بھارتی حکومت ان سے لاتعلقی اختیار کر کے ان کو پاکستانی حکام کے رحم و کرم پر نہیں چھوڑ سکتی تھی۔ اپنی رائے عامہ کے شدید دباؤ کے تحت اس کی پوزیشن بہت کمزور ہو گئی تھی۔ وہ مجبور تھے کہ مردہ سپاہیوں کی لاشوں اور قیدیوں کی واپسی کے لئے ان کی اصلیت کا اعتراف کرتے ہوئے پاکستانی حکام سے مذاکرات کی ابتدا کریں۔

بھارتی حکومت اور جرنیلوں کی گھناؤنے عزائم کے خلاف وہ ایک بہت واضح ثبوت تھا۔ تہذیب و ترقی کے اس دور میں کسی ملک کی بین الاقوامی سرحدوں کی پامالی ایک سنگین جرم تصور کی جاتی تھی۔ مجھے یقین تھا کہ اخباری اطلاعات کے بعد گدرا کے مضافات کا ویران ریگزار کئی ماہ تک عالمی خبر رساں اداروں اور ٹیلی ویژن ایجنسیوں کے نمائندوں کی آماجگاہ بن جائے گا اور ہندوستان کی ناکام ترین فوجی مہم جوئی کی شرمناک کہانی عالمی شہ سرخیوں میں گالی بن کر چھپنے لگے گی۔

بظاہر وہ ایک ناکام فوجی آپریشن تھا لیکن اس کے محرکات سو فیصد سیاسی تھے۔ ہندوستان کے صف اول کے رہنماؤں نے پاکستان کی تخلیق اور اس کے آزادانہ وجود کو کبھی بھی کھلے دل سے تسلیم نہیں کیا تھا۔ سو برصغیر میں جنم لینے والے دو قومی نظریے کے بدترین دشمن تھے اور پاکستان کی نظریاتی اساس کو تباہ کرنے کا کوئی موقع ہاتھ سے نہیں جانے دیتے تھے۔ مشرقی پاکستان میں ننگی فوجی جارحیت کر کے اسے سونار بنگلہ دیش اور پھر اپنا تابع مہمل بنانے کی ریشہ دوانیاں سب کے سامنے تھیں۔ اور اب ہندوستانی نیتا سندھ کی سرزمین پر مہربان ہوئے جا رہے تھے۔

عظیم صوفی شاعروں' مسلمان مبلغین' پیروں' فقیروں اور درویشوں کی مہمان نواز سرزمین کے چند سرپھرے اور سرکش باسیوں کی حمایت کے زعم میں بھارتیوں کی سیکرٹ سروس' را کے ایک اہم دماغ نے ملا سرکار کے روپ میں اپنی ساری جوانی کوٹ منہ کے دور افتادہ گاؤں میں گزار دی۔ جب اس کی ریاضت میں اس کی آرزوؤں کی تعبیر کا وقت قریب آیا تو وہ مکافات عمل کے ازلی اور آفاقی کلیے کا شکار ہو کر خون اور لوتھڑوں کی صورت میں لباسین کے تپ رواں کی جھلسا دینے والی لہروں میں ہمیشہ کے لئے نیست و نابود ہو گیا۔

ملا سرکار جہنم واصل ہو چکا تھا۔ ہندوستانی جرنیلوں کی ترتیب دی ہوئی بھیانک فوجی مہم عبرت ناک بربادی سے دوچار ہو چکی تھی اور سارے کارڈز پاکستان کے ہاتھ میں آ چکے تھے۔ وہ صورت حال ایسی تھی کہ حقائق اور شواہد کی روشنی میں ہندوستانی سرکار کو عالمی سطح پر ننگی کا ناچ نچایا جا سکتا تھا۔

جو کچھ اخبارات میں شائع ہوا' وہ اپنے متن کے اعتبار سے درست تھا لیکن میں اندازہ لگا سکتا تھا کہ ان خبروں میں آپریشن زیرورٹ ٹریپ کے اثرات کی بھرپور عکاسی سے گریز کیا گیا تھا۔ کھلے عام جو کچھ لکھا اور کہا جا رہا تھا' اس سے ہٹ کر درون خانہ بھی بہت کچھ ہو رہا تھا جس کے بارے میں خبروں میں کوئی اشارہ نہیں تھا۔ اس دن کے اخبارات میں آپریشن زیرورٹ ٹریپ اور اس کی کوکھ سے جنم لینے والی سیاسی بازیگیوں کی کہانیاں شہ سرخیوں میں شائع کی گئی تھیں۔ عام قارئین کے لئے اس دن کے اخبارات میں آپریشن زیرورٹ ٹریپ کے علاوہ کوئی اور خبر نہیں تھی لیکن میرے لئے سیٹھ دوسے کے قتل کا معاملہ بھی کم اہم نہیں تھا۔

تلاش بسیار کے بعد مجھے اندرونی صفحے پر ایک کالمی خبر میں ایک لاوارث لاش ملنے کی اطلاع نظر آ گئی۔ مقتول کو گلے میں پھندا ڈال کر نہایت بے رحمی سے ہلاک کیا گیا تھا۔ اس سے متعلقہ سارے کوائف وہی تھے جو سیٹھ دوسے پر لاگو ہوتے تھے۔ لیکن اخباری اطلاعات کے مطابق اس لاش کا کوئی وارث سامنے آیا تھا نہ ان کی جیبوں وغیرہ سے کوئی ایسی چیز برآمد ہو سکی تھی جس کی مدد سے اس کی کوئی شناخت ممکن ہوتی۔

شہریوں سے کوئی مدد ملنے کی امید میں پولیس کے ذرائع نے خبر کے ساتھ ہی مقتول کے چہرے کا ایک کلوز اپ جاری کر دیا تھا جو خبر کی ساتھ ہی ایک کالم کی چوڑائی میں شائع کیا گیا تھا۔

اس روز مجھے تین بجے حبیب جیلانی کے دیے ہوئے ایک نمبر پر میلان ٹیلی فون کرنا تھا اس لئے میں ایک بجے کے قریب ٹریڈ لائن کے دفتر پہنچ گیا تھا۔ وہاں آپریٹر سے معلوم ہوا کہ میرے پہنچنے سے پہلے دو مرتبہ چیف کا فون آ چکا تھا۔

سیٹھ خلاف معمول دفتر سے غائب تھا پھر دفتر کے چوکیدار نے شہر میں ہونے والے ایک پراسرار قتل کی خبر پڑھ کر تصویر سمیت اخبار کی تشہیر کر دی تھی اس لئے دفتر میں سنسنی اور خوف و ہراس کی فضا پائی جا رہی تھی۔ ٹریڈ لائن کے عملے کو سیٹھ دوسے کی بگڑی ہوئی تصویر شناخت کرنے میں کوئی دشواری نہیں ہوئی تھی۔

میں دفتر میں اخبارات کے مطالعہ میں مصروف تھا کہ اچانک ہی انٹر کام کی گھنٹی بج اٹھی۔ دوسری طرف سے ٹریڈ لائن کا ایک سینئر ملازم ثمیر شاہ بول رہا تھا۔

سینڈو کے ماتحتوں میں شیر شاہ ہمیشہ ہی سب سے منفرد اور نمایاں رہتا تھا۔ ڈیڈ لائن میں کام کرنے والے لوگوں میں سینڈو کے بعد وہی اس کا جانشین نظر آتا تھا۔

"باس! تم نے اخبارات تو دیکھ ہی لئے ہوں گے؟" اس کی آزردہ آواز سنائی دی۔

"ہوں تو پھر تم کیا چاہتے ہو؟" میں نے غراتے ہوئے جارحانہ لہجے میں پوچھا۔

"کک... کچھ نہیں۔" وہ میرے لب و لہجے سے بوکھلا گیا "پولیس والوں نے اسے لاوارث قرار دیا ہوا ہے۔ کہیں وہ اسے ایدھی فاؤنڈیشن کی مدد سے چپ چپاتے دفن نہ کردیں۔ اجازت ہو تو ہم لوگ پولیس سے رجوع کرکے سینڈو کی لاش حاصل کرنے کی کوشش کریں۔ اس کا ایسا برا انجام نہیں ہونا چاہیے۔"

"بکومت!" میں نے انٹرکام پر ہی اسے ڈانٹ دیا "کیا تم نے یہ نہیں پڑھا کہ وہ پراسرار حالت میں مارا گیا ہے۔ تم اس کی لاش لینے جاؤ گے اور پولیس تفتیش کے لئے اس دفتر میں ڈیرے ڈال لے گی۔"

"سوری باس!" اس کی ندامت آمیز آواز ابھری "میں کچھ جذباتی ہو رہا تھا۔ اتنے دن تک کسی کتے کو بھی اپنی ڈیوڑھی پر پالا جائے تو اس سے بھی انسیت ہو جاتی ہے۔ لیکن تمہارا مشورہ درست ہے۔"

اسی لمحہ فون پر کال آنے لگی اور میں نے انٹرکام کا سلسلہ منقطع کردیا۔

دوسری طرف حبیب بھائی تھا۔ اس کی آواز سے پریشانی مترشح تھی "سینڈو کے بارے میں تم نے اخبار میں پڑھ لیا ہوگا۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ کون ہمارے پیچھے لگا ہوا ہے۔"

"تمہاری بیوی کے بعد سینڈو کا مارا جانا بہت تشویش ناک ہے" میں نے دل ہی دل میں اس کی تشویش سے لطف اندوز ہوتے ہوئے کہا "اور اب وہ لاوارثوں کی طرح مردہ خانے میں پڑا ہوا ہے۔"

"اسے وہیں پڑا رہنے دو۔" اس کی خوف زدہ آواز ابھری۔ "ایک دو روز بعد کوئی نہ کوئی خیراتی ادارہ اس کے کفن دفن کا بندوبست کردے گا۔ جو بھی ادھر گیا پولیس اسی کے پیچھے لگ جائے گی۔"

"میرا بھی یہی خیال تھا۔" میں نے رسان سے لہجے میں کہا "یہ بتاؤ کہ اب کام کاج کی کیا صورت ہوگی؟"

"ظاہر ہے کہ سینڈو کے بعد سارا بوجھ تم ہی کو اٹھانا ہوگا لیکن اس کے ساتھ یہ دیکھنا بھی ضروری ہو گیا ہے کہ کون ہمارے پیچھے لگا ہوا ہے۔ اسے ڈھیل دی گئی تو کل میری یا تمہاری باری بھی آ سکتی ہے۔"

"میں کام کا بوجھ تو سنبھال لوں گا لیکن نچلی سطح پر ہونے والے بہت سے کاموں کے بارے میں صرف سینڈو ہی جانتا تھا۔ تمہاری بریفنگ کے بغیر مجھ سے غلطیاں ہونے کا امکان رہے گا۔"

"میں تمہیں بلیو فائل دے دوں گا۔ اس کے مطالعے کے بعد تم کو کسی کی مدد کی ضرورت نہیں رہے گی۔"

"لیکن سینڈو کی جگہ تو کسی نہ کسی کو لانا ہی پڑے گا۔" میں نے کہا۔

"اپنی صوابدید کے مطابق موجودہ عملے میں سے جسے چاہو اوپر لے آؤ۔ یہ سب تمہارے اپنے معاملات ہیں لیکن میں اپنے دشمن کو جلد از جلد اپنے روبرو دیکھنا چاہتا ہوں۔"

"میرا شبہ کی کلب کے اراکین کی طرف جا رہا ہے۔" میں نے اسے گمراہ کرنے کی نیت سے پرخیال لہجے میں کہا "کلب بند ہونے سے وہ سب ہی بے روزگار ہو گئے ہیں۔ یہ ان میں سے کسی کی انتقامی کارروائی بھی ہو سکتی ہے۔"

"ان میں سے کسی کی یہ جرات نہیں ہو سکتی۔ شرجان نے کی کلب میں ملازم سات لڑکیوں کے ساتھ ایک اسٹیٹ ایجنسی کھول لی ہے۔ کلب میں چوکیداری کرنے والے گوریلا تماسو کو بھی اس نے اپنے ساتھ ہی رکھا ہے۔ اسٹیٹ ایجنسی کی آڑ میں وہ سب دونوں ہاتھوں سے دولت بٹور رہے ہیں۔ ان میں سے کوئی بھی اس خون خرابے میں ملوث نہیں ہو سکتا۔ یہ تو کسی ایسے دشمن کا کام ہے جو ہمارے بارے میں بہت کچھ جانتا ہے۔"

"کی کلب کے اٹھیں ارکان کے بارے میں کیا خیال ہے؟" میں نے سوال کیا۔

"اس میں شبہ نہیں کہ وہ سب اہم اور طاقتور سرکاری اہل کار تھے لیکن وہ جانتے ہیں کہ ان کی فلمیں وغیرہ ابھی تک کی کلب چلانے والوں کی تحویل میں ہوں گی۔ اس لئے وہ کسی ردعمل کا مظاہرہ کرکے اپنی سماجی حیثیت تباہ کرنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتے۔ دوسری اہم بات یہ ہے کہ کی کلب ہمارا ذیلی ادارہ ہوتے ہوئے بھی بظاہر ہم سے بالکل الگ تھلگ نظر آتا ہے۔ وہاں آنے والوں کے تو فرشتوں کو بھی علم نہیں تھا کہ وہ مافیا کے اڈے پر آتے ہیں۔"

"خیر میں دیکھوں گا کہ ان واقعات کی پشت پر کون ہے۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "یہ بتاؤ کہ تم بلیو فائل کب دے رہے ہو۔ آج آنے والے قبائلی ملکوں کے بارے میں بھی مجھے کچھ معلوم نہیں ہے۔"

"چاہو تو بلیو فائل ابھی لے سکتے ہو۔ میں تمہارا انتظار کر رہا ہوں۔"

"تم کہاں سے بات کر رہے ہو؟" میں نے چونک کر پرتشویش لہجے میں سوال کیا۔

"اپنے کمرے میں ہوں۔ مناسب سمجھو تو یہیں چلے آؤ۔" اس نے وہ انکشاف کرکے مجھے بوکھلا دیا "تمہیں تین بجے سیلانی

فون بھی کرتا ہے میں اس موقع پر موجود رہنا چاہتا ہوں۔"

"میں تو سمجھ رہا تھا کہ تم اپنے گھر سے بول رہے ہو۔" میں نے کہا۔

"گھر میں کیا رکھا ہے؟" اس کی تلخ آواز ابھری "مریم کی موت کے بعد تو مجھے اس گھر کی ہر چیز کاٹنے کو دوڑتی ہے۔ میں گھر میں بند ہو کر بیٹھ رہا تو چند ہی روز میں ذہنی خلل میں مبتلا ہو جاؤں گا۔"

"بس میں آ رہا ہوں۔" یہ کہہ کر میں نے ریسیور کریڈل پر پٹخا اور چند ثانیوں تک اسے یوں ہی ہاتھ سے دبوچے بیٹھا رہا کہ کہیں ریسیور دوبارہ اپنی جگہ سے اچھل کر میرے کان سے نہ آ لگے۔

اپنے اس احمقانہ خیال پر سر جھٹک کر چند گہرے گہرے سانس لینے کے بعد میں نے ریسیور کو چھوڑا اور تیزی کے ساتھ اپنے دفتر سے باہر نکلتا چلا گیا۔

چیف کے دفتر کے دروازے پر اس وقت سبز بلب روشن تھا۔ جس کا مطلب تھا کہ مجھے اندر جانے کی اجازت تھی۔ میں نے دروازے پر نصب ڈھکی ہوئی الیکٹرونک پلیٹ پر ہاتھ رکھا اور حبیب جیوانی نے اندر فنگر پرنٹس اینالائزر پر میرے ہاتھ کی لکیریں پہچان کر دروازہ کھولنے والا بٹن دبا دیا۔

میں کافی دنوں بعد نیچی چھت والے اس پراسرار کمرے میں داخل ہوا تھا جو پوری طرح ساؤنڈ پروف ہونے کے ساتھ ہی بہت سی نت نئی حفاظتی سہولتوں سے آراستہ تھا۔

چھت کے فریموں میں مستور تیز روشنی والے قمقموں نے چیف کی میز کے سامنے والے حصے کو منور کیا ہوا تھا لیکن اس کی وزنی میز کا بیشتر حصہ اور وہ خود مکمل تاریکی میں تھا۔

وہ جس پراسرار انداز میں اپنے دفتر میں دریافت ہوا تھا اس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ کسی کے علم میں لائے بغیر زیر زمین ٹنیل زینے کے ذریعے اپنے دفتر میں پہنچا تھا۔ وہ کب سے وہاں بیٹھا ہوا تھا اس بارے میں کوئی قیاس آرائی ممکن نہیں تھی۔ اس کی میز پر انٹرچینج سے منسلک دو ٹیلی فونوں کے علاوہ ایک ڈائریکٹ فون بھی موجود رہتا تھا جس کے ذریعے وہ آپریٹر کو میرے لئے کال کر سکتا تھا اور یقیناً وہ کر رہا تھا۔

"آؤ زیبی! تم سے اس ملاقات کے لئے میں نے بہت محنت کی ہے۔" اندھیرے میں سے سیٹھ حبیب جیوانی کی بھاری اور سحر آلود آواز ابھری "میرا خیال ہے کہ ہماری یہ ملاقات ناگزیر ہو چکی تھی۔"

اس کے الفاظ اور لب و لہجے میں کوئی ایسی بات ضرور تھی جس نے مجھے چونکا دیا۔ اس کے لہجے میں طنز یا استہزا کا شائبہ نہیں تھا لیکن وہ الفاظ بہت بے تکے تھے جن کا کوئی بھی مقصد ہو سکتا تھا۔

"ملاقات کے لئے تم نے بہت پیچیدہ طریقہ اختیار کیا ہے چیف!" میں نے خود کو پرسکون رکھتے ہوئے سرد لہجے میں کہا "تم مجھے حکم دیتے تو میں تمہارے گھر حاضر ہو سکتا تھا۔"

"گھر، گھر والی سے ہوتا ہے زیبی!" اندھیرے میں سے ابھرنے والی آواز اس بار تلخ ہو گئی تھی "جس کی گھر والی نہ ہو اور اگر ہو تو بے وفا ہو اس کے لئے گھر ایک سرائے سے زیادہ حیثیت نہیں رکھتا۔ سرائے جس میں دو چار راتیں تو بسر کی جا سکتی ہیں لیکن پہاڑ جیسی زندگی نہیں گزاری جا سکتی۔ میری بیوی کو اغوا اور پھر ہلاک کر کے کسی درندے نے مجھ سے میرے گھر کا تصور چھین لیا ہے۔ اس کے اغوا اور قتل کے درمیان جو عرصہ گزرا اس کے بارے میں میڈیکل ایگزامنر کی رپورٹ میں سخت اور بے رحمانہ الفاظ استعمال کئے گئے ہیں۔ وہ جو کوئی بھی ہے مجھے ہر طرف سے بے بس اور تنہا کرنا چاہتا ہے۔ پہلے اس نے مریم کو اغوا کر کے ہلاک کیا۔ وہ اپنی ساری خوبیوں اور خامیوں کے ساتھ میری زندگی کے لئے ایک بہت بڑا سہارا تھی۔ مریم پر وار کر کے اس نے میرے گھر کو تباہ کیا اور سینڈو کو قتل کر کے اس نے میرے کاروبار کو تباہ کرنے کی کوشش کی ہے کیونکہ سینڈو میرا دست راست تھا۔ اب میں میرے بعد تم سب سے سینئر ہو لیکن سینڈو کی افادیت سے تم بھی انکار نہیں کر سکتے۔"

اس نے مجھے بیٹھنے کی پیشکش نہیں کی تھی مگر میں نے اس کے مقابل ایک کرسی سنبھال لی اور کہا "تمہاری ساری باتیں درست ہیں چیف! لیکن تمہارا انداز کچھ ذو معنی ہے۔ تم کھل کر بات کرو ہماری یہ ملاقات زیادہ نتیجہ خیز ہو سکتی ہے۔ تمہاری باتوں سے مجھے عدم اعتماد کی بو آ رہی ہے۔"

"یہ عدم اعتماد فطری ہے زیبی۔ جو آدمی اپنی بیوی کو اپنے دشمنوں سے نہ بچا سکا ہو، اپنے دست راست کی زندگی کی حفاظت نہ کر سکا ہو، اسے تو اپنے سائے پر بھی بھروسا نہیں رہتا"

"تم اس بارے میں کس پر شبہ کر رہے ہو؟" میں نے اس کی بات کاٹ کر پوچھا۔

"میں نے تم سے سائے کی بات کی جو اجالوں میں ہر دم ساتھ رہتا ہے لیکن اندھیرے میں میرا ساتھ چھوڑ دیتا ہے۔ سائے کے بعد تین افراد میری ذات سے بہت قریب تھے۔ مریم مار ڈالی گئی، سینڈو کو قتل کر دیا گیا۔ ان کے بعد تم تیسرے آدمی جانتے ہو۔ اپنے سائے کے بعد میں کسی اور پر شبہ کر سکتا ہوں تو تم ہو۔"

"میں؟" میرے حلق سے اضطراری آواز برآمد ہوئی اور کرسی چھوڑ کر کھڑا ہو گیا "تم مجھ پر شبہ کر رہے ہو؟۔۔۔ تم جانتے ہو کہ تم کیا کہہ رہے ہو چیف؟"

"جذباتی ہونے کی ضرورت نہیں زیبی!" اس نے سرد لہجے میں کہا "میں نے تمہاری فرمائش پر کھلے ذہن کے ساتھ بات شروع کی ہے۔ اپنا ذہن کھول کر تمہارے سامنے رکھ دیا

میرے شبہات کو دور کرنا تمہارا فرض ہے۔"

وہ اندھیرے میں رہنا چاہتا تھا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ اس نے زبان کھولنے سے پہلے اپنے ہاتھ میں کوئی ہتھیار سنبھال لیا ہوگا تاکہ میرے کسی غیر متوقع ردعمل سے خود کو بچا سکے۔ میں تھکے ہوئے انداز میں آہستہ آہستہ اپنی کرسی پر بیٹھ گیا۔

"آخر تمہارے اس شبہ کا راز کیا ہے؟" میں نے اندھیرے میں اس کے ہیولے پر نظریں جما کر پوچھا۔

"اگر تم زرمافیا والوں کو یہ یقین دلا دو کہ میں بالکل ہی نااہل اور کمزور ہوں، اپنے گھر اور کاروبار کی صحیح دیکھ بھال نہیں کر سکتا تو وہ مجھے معزول کر دیں گے۔ تم مافیا میں میرے نمبر دو ہو۔ میرے بعد مافیا کی سربراہی، پکے ہوئے پھل کی طرح تمہاری جھولی میں آ گرے گی اور تم جانتے ہی ہو کہ مافیا سے معزولی کا مطلب صرف اور صرف موت ہوتا ہے۔ تم میری لاش پر اپنی سربراہی کا محل تعمیر کرنے کے خواب دیکھ رہے ہو۔"

"تم نے بات سے بات ضرور ملائی ہے۔ لیکن تمہارے اس نظریے میں جان نہیں ہے۔" میں نے اپنے دل کی تیز دھڑکنوں کے باوجود پرسکون رہتے ہوئے کہا۔ "جب تمہاری بیوی کو اغوا کیا گیا تو میں یہاں سے سیکڑوں میل دور بیمار پڑا ہوا تھا۔ اس بے چاری کی موت کو مجھ سے منسوب کرنا زیادتی ہے۔ اور جب مجھ پر سے وہ الزام ہٹ جاتا ہے تو سینڈو کے قتل کا الزام خود بخود کمزور پڑ جاتا ہے۔ اس کے مکمل استرداد کے لئے ایک حقیقت کافی ہے کہ مافیا کے سربراہ تم رہو یا تمہارے مفروضے کی بنا پر میں تمہاری جگہ لے لوں، سینڈو کی موت کے بعد مافیا کے ہر سربراہ کو بے شمار عملی دشواریوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ جن کا حل چھوٹا نائی میں بھی نہیں مل سکے گا۔ اس سے بھی زیادہ اہم بات یہ ہے کہ سینڈو، تم سے زیادہ میرا وفادار تھا۔ اپنے ایک ہمدرد اور وفادار ساتھی کو ہلاک کر کے میں کون سا مقصد حاصل کر سکتا تھا؟"

میرے آخری جواب نے اسے حیرت میں مبتلا کر دیا۔ چند لمحوں کے لئے وہ حیرت سے گنگ ہو کر رہ گیا پھر اس نے اسی ایک نکتے کو اپنی بحث کا محور بنا لیا۔ "میں نہیں مان سکتا۔ میں تمہیں بتا چکا تھا کہ میرے ہوٹل کے نامکمل اور منسوخ پروجیکٹ کے زمانے سے لامبرانتھے جو حاضر تھا اور اسی کے مشورے پر میں نے ہیروئن کی ایک کھیپ ملک سے باہر اسمگل کرنے کی کوشش کی تھی۔ اس کا خیال تھا کہ میری کوشش کامیاب ہونے کی صورت میں مجھے اتنا سرمایہ مل سکتا تھا کہ ہوٹل کا سوتا ہوا فلک بوس ڈھانچا مکمل ہو کر شہر کے ایک کامیاب اور بارونق تفریحی مقام میں تبدیل ہو سکتا تھا۔ لامبرانتھے میرے اچھے اور برے دنوں کا ساتھی اور میرا برسوں پرانا نمک خوار تھا۔ میں مان ہی نہیں سکتا کہ چند جمعہ آٹھ دن کی ملاقات میں وہ مجھے بھول کر تمہارا دوست بن گیا ہو۔"

لامبرانتھے بہت مضبوط نکتہ تھا اس لئے تفصیل میں جانے سے پہلے میں حبیب جیوانی کی زبان سے یہ وعدہ سننا چاہتا تھا کہ اگر میں نے اپنا موقف درست ثابت کر دیا تو وہ مجھ پر شبہ کرنا ترک کر دے گا۔ "میری بات کا غلط مطلب اخذ نہ کرو۔" میں نے ہاتھ فضا میں بلند کر کے احتجاج کیا۔ "میں نے یہ نہیں کہا کہ وہ تمہیں بھول کر میرا دوست بن گیا تھا۔ میں صرف یہ بتانا چاہ رہا تھا کہ اپنی موت سے پہلے سینڈو ذہنی طور پر مجھ سے بہت قریب ہو گیا تھا۔ اتنا قریب کہ تم سوچ بھی نہیں سکتے۔"

"بکواس!" اس کا لہجہ اشتعال آمیز ہو گیا۔ "میں مان ہی نہیں سکتا۔"

"لیکن میں اپنے اس دعوے کا ثبوت رکھتا ہوں۔" میں نے اس کے اعصاب سے کھیلتے ہوئے پرسکون لہجے میں کہا۔ "اور تم خود کو میرے دعوے کی تصدیق کرنے پر مجبور پاؤ گے۔"

"تم اپنی بات ثابت کر دو گے تو میرا ذہن تمہاری طرف سے صاف ہو جائے گا۔" وہ ضد میں آکر بولا۔ اس کے لہجے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اسے میری بات پر ذرا بھی یقین نہیں آیا تھا۔

"مریم کے اغوا کے سلسلے میں تمہیں شروع ہی سے مجھ پر شبہ تھا۔ تم نے اپنے اس شبہ کا اظہار سینڈو سے بھی کیا تھا۔" میں نے سینڈو سے ملی ہوئی معلومات میں تھوڑی سی حاشیہ آرائی کرتے ہوئے کہنا شروع کیا۔ "سینڈو کے نزدیک تمہاری وہ سوچ غلط اور مہلک تھی لیکن وہ تم سے اختلاف رائے کی جرات نہیں کر سکتا لیکن اس نے فوری طور پر تمہاری نگرانی شروع کر دی۔ یہ نگرانی اب بھی جاری ہوگی کیونکہ زیرِ لائن کے دفتری اوقات میں سینڈو اپنی ڈیوٹی ادا کرتا تھا اور کرائے کا ایک قوی تمہارے پیچھے لگا رہتا تھا۔ شام میں سینڈو خود تمہاری نگرانی کرتا تھا۔ اس نے مجھے بتایا کہ مریم کے بارے میں تمہارا شبہ اتنا قوی تھا کہ تم نے میری غیر حاضری کا یقین کرنے کے لئے میرے فلیٹ کا بذاتِ خود جائزہ لیا اور اسے مقفل پا کر چوکیدار وغیرہ سے میرے بارے میں سوالات بھی کئے تھے۔ اب تم خود ہی بتا سکتے ہو کہ وہ سچا تھا یا جھوٹا کیونکہ میں تو شہر سے باہر گیا ہوا تھا۔"

حبیب جیوانی کی خاموشی سے مجھے اندازہ ہوا کہ میرے انکشاف سے اسے ذہنی صدمہ پہنچا تھا۔ وہ بولا تو اس کی آواز قدرے بوجھل سی تھی "اس کا مطلب ہے کہ میں اپنی آستین میں سانپ پال رہا تھا۔ یہ بتاؤ کہ میری نگرانی کرانے کے لئے اس حرامی نے کس کو رکھا ہوا تھا؟ میں کل فرصت میں اسے شوٹ کر دوں گا۔"

"میرے اصرار کے باوجود سینڈو نے اس کے بارے میں کچھ نہیں بتایا تھا۔" میں نے معصومیت سے کہا۔ "جان تو نے جاتے ہوئے تمہیں اپنے گروہ ہی سے ہوشیار رہنا چاہئے۔ اگر وہ جاہل قسم کا کوئی بدمعاش ہے تو اخبارات میں سینڈو کے قتل کی خبر اور تصویر نہیں دیکھ سکا ہوگا اور اس وقت تک تمہاری نگرانی کر رہا ہے

گا جب تک سینڈو کی مسلسل روپوشی اور معاوضہ نہ ملنے کے سبب وہ مایوس نہیں ہو جائے گا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ وہ کتے کا پلا مرتے مرتے بھی میرے لئے ایک نئی مصیبت کھڑی کر گیا ہے۔" حبیب جیوانی غصے میں دانت پیستے ہوئے بولا تھا۔

وہ ایسا مغلوب الغضب آدمی تھا کہ پل بھر میں میری دشمنی اور سینڈو کی ہمدردی کو بھول بھال کر اس کی طرف سے مشتعل ہو گیا تھا۔ اس کے بدلے ہوئے طرزِ عمل سے ظاہر ہو رہا تھا کہ میں نے سینڈو کے حوالے سے اسے جو کچھ بتایا تھا اس نے اس کی صداقت کو من و عن تسلیم کر لیا تھا۔

"اب تم ہی بتاؤ کہ میں ایسے کارآمد آدمی کو کیسے مار سکتا تھا؟"

"لعنت بھیجو اس کمک حرام پر۔" اس کی غصیلی آواز ابھری۔ "میرا خیال ہے کہ وہ مافیا کو ڈبل کراس کر رہا تھا۔ اس کے مشتبہ قسم کے لوگوں سے مراسم رہے ہوں گے۔ اس کی طرف سے میری آنکھوں پر تو پردہ پڑا ہوا تھا لیکن وہ مگر مافیا والوں کی عقابی نظروں سے نہیں بچ سکا ہو گا۔ ان ہی میں سے کسی نے اسے مار کر پھینک دیا ہو گا۔"

"پھر اب میرے لئے کیا حکم ہے؟" میں نے اپنی پوزیشن صاف ہو جانے پر دل ہی دل میں خدا کا شکر ادا کرتے ہوئے ادب کے ساتھ سوال کیا۔

"یہ پڑھ لینا۔" حبیب جیوانی کے ان الفاظ کے ساتھ ہی اندھیرے میں سے ایک نیلی فائل اڑتی ہوئی میز پر میرے آگے آگری "اس کے علاوہ تمہارا ایک کام اور بڑھ گیا ہے۔"

"وہ کیا؟" میں نے فائل کو اپنی کہنیوں کے نیچے دباتے ہوئے پوچھا۔

"جب تک میرا پیچھا کرنے والا ہاتھ نہیں آ جاتا تمہیں میری حفاظت کرنی ہو گی۔ تم میرا تعاقب کر کے اس کو پکڑنے کی کوشش کرو گے۔ سینڈو کی طرف سے معاوضہ نہ ملنے پر وہ مردود مایوس ہو کر مجھے کوئی نقصان بھی پہنچا سکتا ہے۔" حبیب جیوانی کی آواز سے اس کی گہری فکر مندی کا اظہار ہو رہا تھا۔

میرے لئے وہ فرمان ایک سزا سے کم نہیں تھا۔ میں نے اپنی گلو خلاصی کے لئے کہا "ایسے کاموں میں پیشگی معاوضہ دینا پڑتا ہے۔ لمبا کام ہو تو ماہانہ ادائیگی ہوتی ہے ورنہ ہفتہ وار حساب چلتا ہے۔ میرا خیال ہے کہ تم چار چھ روز کے لئے اپنے گھر تک ہی محدود ہو جاؤ تو تمہارے حق میں بہتر رہے گا۔ میرے مسلسل تعاقب سے تمہاری ساکھ خراب ہو سکتی ہے۔ مریم اور سینڈو کے قتل کے بعد مگر مافیا والوں کو اس ڈسپنسل کی جھک بھی مل گئی تو یہ تمہارے حق میں اچھا نہیں ہو گا۔ ہاں اگر تم خود ہی اس شخص کو تاڑ کر پکڑ لو تو اور بات ہو گی۔ ہفتہ ختم ہونے پر اس آدمی کو اگلے ہفتہ کا پیشگی معاوضہ نہ ملا تو خود ہی اپنا منہ کالا کر لے گا۔"

"تم واقعی بہت ذہین بدمعاش ہو۔" اندھیرے میں سے پہلی بار ہنسی کی خفیف سی آواز ابھری "بات سنتے ہی پل بھر میں اس کا پورا پوسٹ مارٹم کر ڈالتے ہو۔ کل سے تو میں کوئی نہ کوئی راہ نکال کا یا گھر ہی میں قید ہو کر بیٹھ رہوں گا لیکن آج میری واپسی پر تمہیں میرے گھر تک میرے پیچھے پیچھے آنا ہو گا۔"

"اس طرح تمہارا گھر میری نظروں میں آ جائے گا۔" میں نے اسے یاد دلایا۔

"لعنت بھیجو ان ڈھکوسلوں پر۔ جب میں نے تمہیں گھر کا فون نمبر دے دیا ہے تو گھر کو چھپائے رکھنا بے سود ہے۔ تم چاہو تو فون نمبر کے سہارے بھی میرے گھر کا سراغ لگا سکتے ہو۔"

"نئی فون کے محکمے نے کئی سال سے نئی نمبر وار ڈائریکٹری نہیں چھاپی ہے۔ اس دوران میں نمبر اتنی کثرت سے تبدیل کئے گئے ہیں کہ پرانی نمبر وار ڈائریکٹری کی مدد سے کسی کے گھر کا سراغ لگانا ناممکن ہو کر رہ گیا ہے۔"

"مجھے ان کتابی چکروں میں نہ الجھاؤ ڈیئر!" اس کی مزاحیہ آواز گونجی "دس بیس روپے خرچ کر کے ایسی فضول باتیں ایکسچینج سے بھی معلوم کی جا سکتی ہیں۔ بہر حال یہ یاد رکھنا کہ آج تمہیں میرے پیچھے چلنا ہے۔ سینڈو کے سیاہ کرتوتوں کا ذکر کر کے تم نے مجھے پریشان کر دیا ہے۔"

اسی وقت اوپر سے آپریٹر نے سینڈو کے لئے دو مہمانوں کی آمد کی اطلاع دی اور حبیب جیوانی نے پیغام سنتے ہی ریسیور میری طرف بڑھا دیا۔

"ریسیور ان دونوں میں سے کسی کو دے دو۔" میں نے خشک لہجے میں آپریٹر سے کہا۔

"ہیلو برادر! ہم پہاڑوں سے گوبھی کا پھول لے کر آ رہے ہیں۔" لمحہ بھر بعد ریسیور میں ایک کرخت سی آواز ابھری۔ اس نے اپنے قبائلی لب و لہجے میں گوبھی کے پھول کا ذکر کر کے اپنی آمد کا مدعا ظاہر کر دیا تھا۔

"کالے گلاب کھلنے والے ہیں۔ تھوڑی دیر انتظار کر لو۔" میں نے کوڈ کا جواب کوڈ میں دیا اور ریسیور اندھیرے میں حبیب جیوانی کی طرف بڑھا دیا۔

اس نے ریسیور رکھنے کے ساتھ ہی اپنی نشست پر لگی ہوئی بتیاں بھی روشن کر دی۔

وہ اپنی گھومنے والی بڑی سی کرسی میں دھنسا ہوا مسکرا رہا تھا لیکن اس کی پیشانی پر تفکر آمیز لکیریں نمایاں تھیں۔ اس کے سامنے میز پر پستول رکھا ہوا تھا جس میں میگزین چڑھا ہوا تھا۔

"شکریہ! مجھے اندھیرے سے شدید الجھن ہو رہی تھی۔" میں نے سنجیدگی سے کہا "اور ہمارے درمیان یہ بھرا ہوا پستول کیوں رکھا ہوا ہے؟"

"یہ تمہارے لئے تھا۔" اس نے ہنستے ہوئے پستول اٹھا

وہاں میں ڈال دیا۔" آج میں تم سے دو ٹوک بات کرنے کی نیت سے آیا تھا۔ تم سیٹھ کو بے نقاب کر کے اپنی پوزیشن صاف نہ کرتے تو میں اندھیرے میں سے گولی چلا کر تمہاری پیشانی کے وسط میں ایک کھڑکی کھول دیتا۔"

"مجھے امید ہے کہ آئندہ ایسی صورت حال پیش نہیں آئے گی۔" میں نے توقع ظاہر کی۔

"ایسی ہی بہتر امیدوں کے سہارے ہم سب زندہ رہتے ہیں۔" اس نے کہا اور پھر لہجہ بدل کر جلدی سے بولا "تم جا کر اپنے مہمانوں کی خبر لو۔ یہ لوگ مہمان کو انتظار کراتا اس کی توہین سمجھتے ہیں۔ دیر ہونے پر ان دونوں جیسے کسی کی کھوپڑی سنک گئی تو پورا دفتر تماشا بن جائے گا۔"

"لیکن ان سے کیا بات کرنی ہے؟" میں نے اٹھتے اٹھتے حیرت سے سوال کیا۔

"انہیں کم سے کم رقم دے کر انہیں پانچ سال کے لئے اپنا پابند کرنا ہے۔"

ان دونوں کو کچھ دیر کے لئے انتظار کرنا پڑا تھا اس لئے ان کی تشفی دور کرنے کی نیت سے سیدھا انتظار گاہ کی طرف ہی چلا گیا جہاں وہ دونوں خاصے اضطراب کے عالم میں براجمان تھے۔

ان کے ڈھیلے ڈھالے اور گہرے رنگوں کے لباس شکن آلود تھے جن پر داستانیں چڑھی ہوئی تھیں۔ سرخ و سفید چہروں کے اوپر ان کے سروں پر بڑی بڑی پگڑیاں بندھی ہوئی تھیں۔ میرے مخاطب کرنے پر انہوں نے اپنی جگہ چھوڑی تو ان کے دیو ہیکل اجسام کے سامنے دفتر کے لوگ حقیر نظر آنے لگے۔

"تلاطم خان۔" ان میں سے باریش شخص نے کھردری آواز میں اپنا تعارف کرایا پھر اپنے ساتھی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے بولا "یہ ہمارا عم زاد محبت خان ہے۔"

میں نے ان دونوں سے نہایت گرمجوشی کے ساتھ مصافحہ کیا اور انہیں اپنے دفتر میں لے آیا۔

"خان برادر! آپ لوگ کیا کھانا پینا پسند کریں گے؟" میں نے ان کے رسوم و رواج کے مطابق کاروباری گفتگو شروع کرنے سے پہلے رسوم میزبانی ادا کرنے کی نیت سے پوچھا۔

"خو برادر! ام نے ہوٹل میں روٹی کھا لیا۔" باریش شخص نے اپنے پیٹ پر ہاتھ پھیرتے ہوئے افسردہ لہجے میں کہا "اگر ام کو ولایتی شراب مل جائے تو ملاقات کا مزہ آ جائے گا۔"

باشرع نظر آنے والے اس شخص کی زبان سے ولایتی شراب کی بے حجابانہ فرمائش سن کر میں بھونچکا رہ گیا لیکن وہ حیرت کے اظہار کا کوئی موقع نہیں تھا۔ ہیروئن کی سودے بازی کے لئے ولایتی شراب سے بہتر کوئی اور مشروب نہیں ہو سکتا تھا۔ میں نے تحسین آمیز مسکراہٹ کے ساتھ تلاطم خان سے پوچھا "وسکی، جن یا پھر ووڈکا چلے گی؟"

"او خدا!" تلاطم خان الم زدہ آواز میں کراہا "افغانستان کے پہاڑوں سے کراچی تک کبھی تلاطم خان ووڈکا پی کر ذلت سے اس کے شوق پر۔" پھر وہ میز پر تھوڑا آگے جھک کر بولا "الحمد للہ کہ روسی سور افغانستان سے چلا گیا لیکن اب وہاں صرف روسی کا ہی ووڈکا ملتی ہے۔ وہاں ہماری سرسبز فصلیں صیت کراچی سرحدوں میں لے جاتے ہیں اور اپنے فالتو ڈالروں سے ووڈکا خرید کر ام لوگوں کو پلاتے ہیں۔ ابی تم ام کو وسکی پلاؤ۔ کیوں خان برادر؟" آخری سوال اس نے محبت خان سے کیا تھا جو کسی مسکین کی طرح سر ہلا کر رہ گیا۔

گویا جو دنیا بھر کی شرابوں کا باوا آدم سمجھا جاتا ہے وہ بھی دن کی اجالے میں وسکی کے استعمال کو معیوب اور عادی شرابی کی نشانی قرار دیتا ہے لیکن افغانستان کی کنار دریا کے سنگی پہاڑوں سے آئے ہوئے دونوں نمائندے مہمان دن دہاڑے وسکی ہی پینے پر مصر تھے۔

میں نے انٹرکام پر ٹنڈ بخیر کو وسکی اور سوڈے کے ساتھ تین گلاس بھجوانے کی ہدایت کی اور ان دونوں دلچسپ ملاقاتیوں سے غیر رسمی گفتگو میں مصروف ہو گیا۔

ان دونوں کا تعلق جلال آباد کے مضافات میں دریائے سرخاب کے کنارے پر واقع بالا باغ کی بستی سے تھا لیکن افغانستان میں روسی فوجوں کی مداخلت کے خلاف عوامی تحریک مزاحمت شروع ہوتے ہی ان کی تمام عورتیں اپنے بچوں کے ساتھ سرحد عبور کر کے پاکستانی علاقے میں پناہ گزین ہو گئیں اور سارے مرد ہتھیار سنبھال کر مجاہدین کے ساتھ جا ملے۔

اسی دوران میں تلاطم خان کی ملاقات کچھ ایسے لوگوں سے ہوئی جو دور افتادہ پہاڑی علاقوں میں تحصیل افیون کاشت کر رہے تھے۔ وہ قناعت پسند لوگ تھے جو صرف قدرتی فصلوں سے اپنی روزی کما کر سکھ کی نیند سوتے تھے لیکن ان کے فرہاد و چھوٹی چھوٹی جگہوں میں کچھ آلات نصب کر کے افیون سے ہیروئن کشید کرنے میں مصروف تھے اور اس دھندے میں اندھا دھند پیسہ کما رہے تھے۔ ایسے لوگوں کی کمائیوں نے تلاطم خان کے دل میں بھی طمع پیدا کر دیا اور وہ جہاد کی صعوبتوں کو خیرباد کہہ کر محبت خان کے ساتھ کنار دریا کے کنارے کھڑے ہوئے پہاڑوں پر جا پہنچا۔

کچھ دنوں تک ہیروئن اور ہتھیاروں کے سودوں کی دلالی کرنے کے بعد ان دونوں نے اتنی رقم جوڑ لی کہ ہیروئن بنانے کا اپنا کارخانہ لگا سکیں۔ دلالی کے دنوں ہی میں انہوں نے اس کاروبار کی اونچ نیچ کے بارے میں بہت کچھ سیکھ لیا تھا اس لئے ہیروئن سازی شروع کرتے ہی ان پر دھن برسنے لگا۔

دوسری طرف ان کے گروپ کے رضا کار ان دونوں بھگوڑوں کی تلاش میں تھے جب تک تلاطم خان اور محبت خان گمنام دلالوں کے روپ میں پہاڑوں کے فرار، سرگرم عمل رہے

کوئی ان کا سراغ لگانے میں کامیاب نہیں ہو سکا لیکن ہیروئن کے ذریعہ دولت کمانے کے ساتھ ہی ان کی شہرت پھیلنے لگی اور ایک دن ان کے گروپ کے رضاکار ان کو ڈھونڈتے ڈھونڈتے پہاڑوں میں ان کے ٹھکانے تک پہنچ گئے۔

وہ رضاکار ان دونوں کو پکڑ کر دوبارہ محاذ پر لے جانے کے ارادے سے آئے تھے لیکن جب ملا ظلم خان نے آنے والوں کو جنگی مقاصد کے لئے ہزاروں ڈالر کی امداد کی پیشکش کی تو ان کی نیتیں ڈانواں ڈول ہو گئیں۔ افغانستان کے گلی کوچوں میں جاری تحریک مزاحمت کی طرف سے لڑنے والے پرجوش مگر بے سروسامان اور جوانوں کی کوئی کمی نہیں تھی۔ انہیں ایک آواز پر ہر علاقے سے مطلوبہ نفری مل جاتی تھی لیکن اس نفری کو ہتھیار، میزائل اور گولا بارود فراہم کرنے میں بے شمار دقتوں کا سامنا تھا۔ روسی فوجیوں سے چھینا ہوا اسلحہ ناکافی ہوتا تھا۔ وہ کہیں سے بھی پسپا ہوتے ہوئے اپنا بھرا پرا ذخیرہ چھوڑ کر چلے جاتے تھے لیکن گولا بارود اور ہتھیاروں کے ذخائر کو تباہ کرنا نہیں بھولتے تھے۔ سرحد پار سے آنے والی امداد بھی ہتھیاروں وغیرہ کی ضروریات پوری کرنے سے قاصر رہتی تھی۔

ان حالات میں مجاہدین کے سب سے بڑے محسن، جوش و جذبے سے عاری روسی فوجیوں کے وہ دستے تھے جو ڈالروں کی صورت میں بھاری رشوت کی پیشکش ملنے پر اپنے تمام ہتھیار اور اسلحے کے ذخائر جوں کے توں چھوڑ کر کسی طرف کوچ کر جاتے تھے اور پھر اپنے افسران کو اپنی شکست کی کوئی فرضی کہانی سنا کر مجاہدین کی وحشت میں اضافہ کر دیتے تھے۔ ان کے چھوڑے ہوئے ذخائر پر بعد میں مجاہدین کا قبضہ ہو جاتا تھا اور وہی ان کی سب سے بڑی سپلائی لائن تھی۔

لیکن ایسے بے ضمیر روسی فوجیوں کو خریدنے کے لئے ہر وقت ڈالروں کی ضرورت رہتی تھی جو مجاہدین کے لئے نایاب تھے۔ اس پس منظر میں ملا ظلم خان اور محبت خان کو اپنے عطیے کی وجہ سے محاذ جنگ پر واپس لوٹنے سے مستثنیٰ قرار دے دیا گیا۔ جنگ کے مصائب سے تو ان کی مخلصی ہو گئی لیکن مجاہدین نے ڈالروں کے لئے ان کا گھر دیکھ لیا تھا۔ پچھلے چند دنوں میں مجاہدین کی کوئی نہ کوئی ٹولی کسی پیشگی اطلاع کے بغیر ان کے سروں پر نازل ہوتی اور ان کی ساری جمع پونجی سمیٹ کر لے جاتی۔

کمانے اور پھر کنگال ہو جانے کے اس کھیل میں وہ کافی دن پستے رہے۔ افغان علاقے میں مجاہدین کی دسترس سے بچنا ناممکن تھا۔ انہوں نے پاکستان کے قبائلی علاقوں کا رخ کرنا چاہا تو وہاں افیون کی فصلوں کے اجارہ دار ان لوگوں کا وجود برداشت کرنے کو تیار نہیں تھے۔ اس لئے وہ مجبوراً کنارہ دلی ہی میں پڑاؤ ڈالے رہے۔

لیکن ملا ظلم خان کا خیال تھا کہ ان دنوں جنگ کا زور ٹوٹ جانے کی وجہ سے حالات سازگار ہو رہے تھے اور باہر سے کچھ مالی تعاون مل جانے پر وہ اپنی پیداوار میں کئی گنا اضافہ کر سکتا تھا۔

اس سلسلے میں جمرود کے قبائلی علاقے میں ایک مقیم نام اطالوی اس سے ٹکرایا تھا۔ اس نے ملا ظلم خان کو کراچی پہنچ کر گوبھی کے پھول کے حوالے سے نزہت لاٹن سے رابطہ کرنے کا مشورہ دیا تھا۔ صحیح رابطے کی پہچان کے لئے اسی اطالوی نے ملا ظلم خان کو کالے گلاب کے حوالے کوڈ سے آگاہ کیا تھا۔ جس کے نتیجے میں ہم تینوں اس وقت یکجا ہو کر شراب نوشی کر رہے تھے۔

وہ دونوں غیر ملکی وہسکی سے اس بری طرح ترسے ہوئے تھے کہ سب سے پہلے انہوں نے نیٹ وہسکی کے آدھے آدھے گلاس... غٹاغٹ اپنے معدوں میں اتار لئے۔

گلاس خالی کر کے ملا ظلم خان نے اپنی جھلملاتی ہوئی خوفناک آنکھیں میرے چہرے پر مرکوز کر کے میرا شکریہ ادا کیا تھا۔ میں ان کے ساتھ دوسرے پیگ میں شریک ہو سکا تھا جو مقدار اور لالچ کے توقعے کے مطابق ان کا پانچواں پیگ تھا۔ ان بلانوشوں کے سامنے بوتل کا حال ابتر تھا کیونکہ وہ پہلے ہی بجے میں آدھی سے کم رہ گئی تھی۔

"برادر! ملا ظلم خان دس لاکھ روپیہ خیرات میں نہیں مانگتا۔ پانچ سال تک ام اپنا خالص ہیروئن کا ایک گرام بھی کسی اور کو دے تو ام خنزیر کا بچہ۔ سارا مال تم لوگ کو دے گا۔ پانچ سال پورا ہوگا تو تمہارا پانچ لاکھ تم کو واپس کر دے گا۔ یہ امارا زبان ہے اور مسلمان کا زبان پکا ہوتا ہے۔"

"تم دس لاکھ کے پانچ لاکھ لوٹاؤ گے اور باقی پانچ لاکھ؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"اوئے خانا! تم بات نہیں سمجھتا۔" ملا ظلم خان ہلکے سے غرور کے عالم میں لہک کر بولا۔ "یہ ایک لاکھ روپیہ سالانہ ام لوگ کا پرافٹ ہوگا۔ مال پر تم سے کون کافر کا بچہ پرافٹ کمائے گا؟"

"اور مال کے دام کیا ہوں گے؟" مجھے وہ شخص بہت دلچسپ نظر آ رہا تھا۔

"جو بازار کا دام ہوگا وہ ام تم سے لے گا۔" اس نے میز پر ہاتھ مار کر کہا۔

"لیکن بازار کے دام میں تو دلال اور دکاندار کا نفع بھی شامل ہوتا ہے ملا ظلم خان!" میں نے احتجاج کیا۔

"ہوتا ہے، ہوتا ہے۔" وہ اپنی پگڑی کے نیچے انگلیاں ڈال کر سر کھجاتا ہوا بولا۔ "مگر اس مال میں ملاوٹ ہوتا ہے۔ ام تم کو بالکل خالص مال دے گا۔ بازار کا دام میں خالص مال کوئی سالا نہیں دے گا۔"

وہ میری اور ان دونوں کی پہلی نشست تھی۔ یہ ضروری تھا کہ سارے معاملات اسی پہلی ملاقات میں طے کر لئے جاتے۔ مجھے ان دونوں کی طرف سے خطرہ بھی نظر آ رہا تھا۔ وہ اپنے مزاج...

سے پلا رہے تھے کہ ان کی بڑی بڑی آنکھیں قزاق کبوتر کی طرح سرخ ہو چکی تھیں اور وہ نشے کی ترنگ میں جھکے جا رہے تھے۔

محبت خان اپنی خاموش طبعی کی وجہ سے پھر بھی محفوظ نظر آ رہا تھا لیکن سلاطم خان کا وہ پوری گفتگو کے دوران جیسے حواس میں الجھا ہوا تھا۔ اس کے ہیجان خیز اضطراری ردعمل سے مجھے یہ خوف لاحق ہونے لگا تھا کہ کہیں میری کسی بات پر وہ مجھ سے ہی نہ الجھ جائے۔ ایک بار بپھر جاتا تو اسے سنبھالنا خاصا دشوار ہو سکتا تھا۔

وہ دونوں نہایت مدارات والے رہے تھے۔ اپنے تن و توش سے دونوں ہی نہایت خوش خوراک بھی نظر آ رہے تھے۔ انہوں نے اتنے ہی اعلان کیا تھا اور کھانا کھا کر رہے تھے۔ حلق تک بھرے ہوئے معدوں میں وہ انتہائی بے دردی کے ساتھ وہسکی انڈیل رہے تھے کیونکہ میرے حساب سے ان کے معدوں میں کافی دیر پہلے ابال آ جانا چاہئے تھا لیکن ان کے چہروں پر مستی یا بے ہوشی کا دور دور تک شائبہ بھی نہیں تھا۔ ان دونوں آتش فشانوں کے بیدار ہونے سے پہلے میں ان سے کچھ خلاصی حاصل کرنا چاہتا تھا۔ اس لئے میں نے سب صورتوں کے ساتھ گفتگو کا رخ موڑ دیا۔

سلاطم خان نے میری چند تاویلوں کے توقف کے بعد مجھے مخاطب کیا۔ "تمہاری آج کی باتیں بہت کارآمد اور معلومات افزا ثابت ہوئیں۔ کم از کم مجھے یہ علم ہو گیا کہ تم ہمارے ساتھ کس نوعیت کا کاروبار کرنا چاہتے ہو۔ میرا خیال ہے کہ اگلی ملاقات میں ہم معاملے کرنے میں کامیاب ہو جائیں گے۔"

مجھے اعتراف کرنا پڑا کہ اتنی زیادہ پی لینے کے باوجود سلاطم خان کا ذہن پوری طرح چاق و چوبند تھا۔ میری بات سنتے ہی وہ ہتھیلیوں سے میز کا سہارا لے کر اٹھ کھڑا ہوا۔

"ہلو یار ام جاتا ہے۔ تم بہت اچھا میزبان ہے۔ ام لوگ کل شام پانچ بجے اور ملے گا۔"

"کل رات کا کھانا بھی تم میرے ساتھ کھاؤ گے۔" میں نے خوش دلی سے کہا۔ "میں تمہیں آج ہی روک لیتا لیکن میرے پاس کچھ اور مہمان آنے والے ہیں۔"

اس دوران میں محبت خان کئی بار بوتل کو حریص نگاہوں سے دیکھ چکا تھا جس میں بہت تھوڑی سی اسکاچ باقی رہ گئی تھی۔ میں نے فوراً ہی بیرے سے ایک اور سربمہر بوتل منگوائی۔

"یہ میری طرف سے حقیر سا تحفہ ہے۔" میں نے پلاسٹک کے تھیلے میں بند بوتل سلاطم خان کے حوالے کرتے ہوئے خوش اخلاقی کے ساتھ کہا۔

میں ان دونوں کو چھوڑنے اوپر تک آیا۔ وہ صدر کے کسی ہوٹل میں ٹھہرے ہوئے تھے اور ٹیکسی کے ذریعے یہاں تک آئے تھے۔ اس وقت وہ دونوں کیف و سرور کے ایسے عالم میں تھے کہ انہیں کسی ٹیکسی ڈرائیور کے رحم و کرم پر چھوڑنے کا خطرہ مول نہیں لیا جا سکتا تھا اس لئے میں نے ٹریڈ لائن کے ایک ڈرائیور کو انہیں ان کے ہوٹل تک پہنچانے پر مامور کر دیا۔

انہیں روانہ کر کے میں نیچے آیا تو حبیب جیوانی کے دروازے پر روشن سرخ بلب میرا منہ چڑا رہا تھا۔ میں نے اپنے کمرے میں آ کر ہاٹ لائن کا ریسیور اٹھایا اور کافی دیر تک اسے اپنے کان سے لگائے بیٹھا رہا لیکن دوسری طرف سے کوئی جواب نہ ملنے پر مایوس ہو کر ریسیور واپس کریڈل پر رکھ دیا۔

غالباً حبیب جیوانی دفتر چھوڑ کر خفیہ راستے سے اپنے گھر روانہ ہو چکا تھا۔

مجھے ان دونوں کے ساتھ باتیں کرتے ہوئے کافی وقت گزر گیا تھا اس لئے وہ شاید تنہائی سے اکتا کر واپس چلا گیا تھا لیکن میرے لئے اس کی روانگی حیران کن تھی کیونکہ وہ کئی بار اپنی بحفاظت واپسی کے لئے میرے تعاقب کرنے پر اصرار کر چکا تھا۔

اس مبہم اصرار کے بعد حبیب جیوانی کا یوں اچانک اور اکیلے ہی گھر روانہ ہو جانا میرے لئے ناقابل فہم تھا۔ مجھے یہ بھی پتا نہیں تھا کہ وہ دفتر سے کس وقت نکلا تھا اور براہ راست اپنے بحفاظت پہنچا یا اس نے اپنے تعاقب کا اندازہ لگانے کے لئے کسی اور راستے کا رخ کیا تھا... دوسری بات یہ تھی کہ اس نے مہمانوں سے گفتگو کرتے وقت دفتر میں موجود رہنے کی خواہش کا اظہار کیا تھا لیکن نجانے کیوں پہلے ہی دفتر چھوڑ کر کہیں نکل کھڑا ہوا تھا۔ مشکل یہ تھی کہ اس کی آمد و رفت کے بارے میں، میں دفتر کے کسی رکن سے کوئی پوچھ گچھ بھی نہیں کر سکتا تھا ورنہ اس کی رازدارانہ آمد و رفت سے میری واقفیت کا راز فاش ہو سکتا تھا۔

جھنجھلاہٹ اور غصے کے عالم میں، میں نے اپنے ڈائریکٹ فون پر حبیب جیوانی کے گھر کا نمبر ملایا۔ دوسری طرف سے اس نے خود ہی کال وصول کی تو میری کھوپڑی بھنا کر رہ گئی۔

"تمہیں تو میرے ساتھ دفتر سے نکلنا تھا۔ تم گھر کب پہنچ گئے؟"

"تمہاری میٹنگ لمبی ہو گئی تھی اس لئے میں نے اپنا ارادہ بدل لیا۔" اس کی بے پروایانہ آواز ابھری۔ "میں نے سوچا کہ تعاقب کرنے والے نے پچھلے دنوں میرا کیا بگاڑ لیا ہے جو مجھے اب نقصان پہنچا سکے گا۔ اسی خیال کے تحت میں نے دفتر سے نکل کر گھر کی سیدھ باندھی اور یہاں آ گیا۔ لیکن سارے راستے غور کرنے کے باوجود میں اپنے پیچھے کسی مشتبہ کار، ٹیکسی یا موٹر سائیکل کا وجود دریافت نہیں کر سکا۔"

"چلو اچھا ہوا۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر بے رخی سے کہا۔ "اب تین بجنے والے ہیں۔ مہمانوں والی فون کال کا کیا بنے گا؟ تم اس وقت موجود رہنا چاہ رہے تھے۔"

"اس پروگرام کو بھی منسوخ سمجھو۔ وہ اس وقت کی بات تھی جب تم میرے بدترین شبہات کی زد میں آ گئے تھے۔ اب تم خود ہی ریکارڈنگ کر کے پیغام ریکارڈ کر لینا۔ اور وہاں وقت کے

خبریں بی بی سی کہہ رہے ہیں کہ گہرے پانیوں میں الحدید پر کوئی کارروائی کی گئی ہے جس کے نتیجے میں اس کے ریڈیو روم اور ہیوی کنٹرول پر بحریہ کے افسران قابض ہو چکے ہیں اور الحدید کو گن بوٹس کے محاصرے میں ساحل کی طرف لایا جا رہا ہے۔"

"پھر تو گھوڑا کر دیا۔ کی طرف دوڑ لگانا بے سود ہی ثابت ہوگا۔" اس خبر پر میرا جوش و خروش ٹھنڈا پڑ گیا۔

"ممکن ہے یہ خبر غیر مصدقہ ہے۔ پھر اگر یہ درست بھی ہو تو ساری کارروائی الحدید کے عملے تک محدود ہے۔ ساحل پر اس کی آمد کا انتظار کرنے والوں کو اس کے مقدر کا علم نہیں ہو سکا ہوگا۔ ان لوگوں سے جھڑپ ہونی ناگزیر ہے۔ قاسم اور اس کے مزدوروں کے علاوہ میری کنسائنمنٹ والی کی حفاظت کے لئے مسلح نفری کا بندوبست ضرور کیا ہوگا۔ ان سے ٹکرائے بغیر الحدید پر قبضے کی کارروائی مکمل نہیں ہو سکے گی۔"

"ٹھیک ہے" پھر دس بجے میں اسٹیشن فور پر تمہارا انتظار کروں گا۔ آج رات وہاں رازداری کے تحفظ کے لئے سخت حفاظتی انتظام کیا ہے لیکن تم گیٹ پر بلیک ہاک کا کوڈ ادا کر کے بلا روک ٹوک اندر داخل ہو سکو گے۔ میرا خیال ہے کہ سلطان شاہ بھی تمہارے ساتھ ہوگا۔"

"وہ تو آج کل میرا ہمزاد بنا ہوا ہے۔" میں نے ہنس کر کہا۔

اس سے باتیں کرتے ہوئے میری نگاہیں بار بار وال کلاک کا جائزہ لے رہی تھیں۔ چار بجنے میں دس منٹ پر میں نے اس سے اپنی گفتگو ختم کر دی۔

وہ ایک عجیب و غریب فون کال تھی۔ حبیب جیوانی کی ہدایت کے مطابق سلسلہ مل جانے پر مجھے صرف ایک سہ لفظی فقرہ ادا کرنا تھا۔ ڈیزل ڈیزل ڈیزل کے الفاظ میں دوسری طرف والے کے لئے میری کوئی شناخت پوشیدہ تھی اس لئے مجھے پہچانتے ہی وہ بولنا شروع کرتا۔ اس کا پورا پیغام مجھے حبیب جیوانی کے لئے حفاظتی فیتے پر ریکارڈ کر لینا تھا۔ میرے کمرے میں فون کال ریکارڈر منسلک تھا۔ میں نے اس کے تار ٹیلی فون لائن سے جوڑے۔ آن آف کر کے اس کی کارکردگی چیک کی اور اطمینان سے ایک سگریٹ ختم کرنے کے بعد میلان کے نمبر ملانے میں مصروف ہو گیا۔

اپنے فون سے ڈائل زیرو ڈائل کر کے بین الاقوامی سرکٹ پر آنے کے لئے مجھے تین بار کوشش کرنا پڑی لیکن ایک بار بین الاقوامی رابطہ ہوتے ہی اٹلی اور میلان کے کوڈ کے ساتھ ہی میرا مطلوبہ نمبر پہلی کوشش میں مل گیا اور دوسری طرف گھنٹی بجنا شروع ہو گئی۔

تیسری گھنٹی پر ریسیور اٹھا لیا گیا اور میرے کانوں میں غراتی ہوئی ہیلو گونج اٹھی۔

وہ کوئی بھی تھا نہایت خود سر اور بدمزاج آدمی تھا۔ اس کی آواز سے میں نے اندازہ لگا لیا تھا کہ وہ اس کی فطری آواز نہیں تھی بلکہ اس نے دانستہ بدتمیزی کا مظاہرہ کیا تھا۔ میں جانتا تھا کہ وہ مدر مافیا کے کسی بڑے آدمی یا اس کے کسی حواری کا فون نمبر تھا اس لئے میں خون کے گھونٹ پی کر رہ گیا۔

"ڈیزل ڈیزل ڈیزل!" میں نے جذبات سے عاری لہجے میں مقررہ کوڈ ادا کیا اور اسی کے ساتھ ٹیلی فون کال ریکارڈر کا سوئچ آن کر دیا۔

حفاظتی فیتہ چل پڑا۔ میں نے ریکارڈر سے منسلک ایمپلیفائر آن کر کے ریسیور کریڈل پر ڈال دیا۔ کال ریکارڈ ہونے کے ساتھ ہی ایمپلیفائر پر ایک ناقابل فہم جناتی زبان میں تقریر شروع ہو گئی جس کا کوئی بھی لفظ میرے لئے قابل فہم نہیں تھا۔ میں جرمن، اطالوی اور فرنچ زبانوں سے واقف نہیں تھا لیکن ان کے بعض الفاظ کی انگریزی سے صوتی مماثلت کی بنا پر یہ اندازہ ضرور لگا سکتا تھا کہ کون سی زبان بولی جا رہی تھی۔

لیکن میلان سے دیے جانے والے پیغام کا کوئی لفظ یا صوتی آہنگ ایسا نہیں تھا جس کی بنا پر میں بولی جانے والی زبان کا اندازہ لگانے میں کامیاب ہو سکتا۔

وہ پیغام بلا کسی توقف دس منٹ تک جاری رہا پھر دوسری طرف سے بغیر سلسلہ منقطع کر دیا گیا۔ میں نے مشین آف کر کے اس میں سے کیسٹ نکال کر اپنی جیب میں ڈال لیا۔

میری نگاہ میں وہ پیغام یقیناً کسی خاص اہمیت کا حامل تھا۔ غلام رسول کی ذات میں الحدید والوں کی غیر معمولی دلچسپی کی وجہ سے وہ پیغام میرے لئے اور زیادہ اہمیت حاصل کر گیا تھا۔

وہ کوئی معمول کی بات ہوتی تو اشاراتی زبان کے بجائے عام فقروں کی صورت میں براہ راست مجھے یا حبیب جیوانی کو بتائی جا سکتی تھی۔ اس پیغام میں کوڈ ورڈز کا استعمال اس حقیقت کا غماز تھا کہ اس کی ترسیل کے لئے مجھے اور حبیب جیوانی کو نادانستگی میں آلۂ کار بنایا جا رہا تھا۔

اس مسئلے پر میں نے جتنا غور کیا اسی قدر میرا یہ خیال راسخ ہوتا چلا گیا کہ وہ پیغام درحقیقت میرے یا حبیب جیوانی کے لئے نہیں تھا بلکہ ہمارے ذریعے کسی تیسرے فرد تک پہنچانا مقصود تھا۔ اور وہ تیسرا شخص نہ صرف اس اشاراتی زبان سے واقف تھا بلکہ اس پیغام کے مضمرات کو بھی بخوبی سمجھ سکتا تھا۔

دنیا کے مختلف ممالک اور خطوں میں رائج زبانوں کے بارے میں میری معلومات ناکافی تھیں۔ میرا خیال تھا کہ موقع ملنے پر اول خان خود یا اپنے فوجی دوستوں کی مدد سے اس راز کی عقدہ کشائی کر سکتا تھا۔ اسی خیال کے تحت میں نے وہ کیسٹ دفتر میں چھوڑنے کے بجائے اپنے ساتھ لیا تھا۔ ویسے بھی حبیب جیوانی نے کیسٹ ساتھ لے جانے یا دفتر میں چھوڑنے کے بارے میں مجھے کوئی ہدایت نہیں دی تھی۔

وہ پیغام ریکارڈ کرنے کے بعد میرے لئے دفتر میں کوئی کام باقی

نہیں رہا تھا اور مجھے ویسے بھی رات کو روڈنش الطیبہ والے معاملے کی تیاری کرنی تھی اس لئے میں نے دفتر سے روانہ ہونے کا فیصلہ کر لیا۔

دفتر سے اٹھتے اٹھتے مجھے یاد آیا کہ سینڈو کی موت کے بعد میرے اور رانا کے ماتحت عملے کے درمیان ایک سنگین انتظامی خلا پیدا ہو چکا تھا جس کو فوری طور پر پُر کرنا ناگزیر تھا۔ میں نے اس معاملے پر حبیب جبرائیلی سے بھی بات کی اور اس نے وہ معاملہ مکمل طور پر میری صوابدید پر چھوڑ دیا تھا۔

سینڈو کی زندگی میں میں نے کبھی بھی باقاعدہ انداز میں اس کے عملے کی کارکردگی کا جائزہ نہیں لیا تھا اس لئے نئی تقرری کے بارے میں میرے پاس صلاحیت اور کارکردگی کا کوئی چارٹ نہیں تھا۔ میرے سامنے لے دے کر شیر شلو کا ہی نام تھا جو سینڈو کے بعد سب سے سینئر تھا۔

میں نے فوری طور پر اسی کو اپنے دفتر میں طلب کیا۔ وہ شاید پہلے ہی سے اس طلبی کی توقع کیے بیٹھا تھا اس لئے فوراً وہ میرے دفتر میں آموجود ہوا۔

وہ چھریرے بدن کا ایک دراز قامت مرد تھا۔ اس کے بشرے اور چمکدار آنکھوں سے ذہانت جھلک رہی تھی۔ اس کا چہرہ زخموں کے نشانات سے بالکل صاف تھا جب کہ ان قبائل کے لوگوں میں پرانے زخموں کے نشانات سے سجا ہوا چہرہ ایک اضافی صلاحیت شمار کیا جاتا ہے۔ میرا اندازہ تھا کہ وہ سرحد کے بجائے یوپی کے پٹھانوں میں سے تھا۔

وہ آیا اور میرے مقابل دونوں ہاتھ اپنے سینے پر باندھ کر کھڑا ہو گیا۔

اس کی بڑی بڑی چمکدار آنکھیں میرے بجائے میز کی سطح پر مرکوز تھیں۔ اس کے چہرے پر چھائے ہوئے حزن و ملال کا اندازہ لگانے کے لئے کسی خاص مہارت کی ضرورت نہیں تھی۔ شاید اسے سینڈو کے سفاکانہ قتل سے گہرا دلی صدمہ پہنچا تھا۔ اپنے ساتھی کی موت پر اس کا وہ ردعمل قطعی فطری تھا۔

وہ سب ایک ہی تھیلے کے چٹے بٹے تھے۔ جب تک سینڈو زندہ تھا تو چیف کی ناک کا بال بنا ہوا تھا۔ رانا کے ہر کام میں اس کا کلیدی کردار ہوا کرتا تھا لیکن اس کی آنکھیں بند ہوتے ہی اس کے برسوں پرانے رفقا اس سے آنکھیں پھیر کر اس کے مردے کو لاوارث چھوڑ دینے پر مجبور ہو گئے تھے۔ ایسے ہی راستے پر ان لوگوں کو اپنا ہولناک مستقبل نظر آنے لگا تھا۔ زیر زمین دنیا میں صرف فطری موت مرنے والوں کو باعزت تجہیز و تکفین سے ہمکنار کیا جاتا تھا اور دوست' رشتہ دار جنازے کو کندھا دے کر قبر پر مٹی بھی ڈال دیتے تھے لیکن ایسا کم ہی ہوتا تھا۔ زیادہ تر جرائم پیشہ افراد باہمی رقابتوں میں ایک دوسرے کے ہاتھوں مارے جاتے تھے یا کسی سنگین جرم میں سزایاب ہو کر پھانسی کے پھندے پر لٹک جاتے تھے یا پوری عمر جیل کے عقوبت خانوں میں سڑتے رہتے تھے۔

ان لوگوں کی دانست میں سینڈو نے اپنی تنظیم کے مفادات کے لئے اپنی جان کی بازی لگا دی تھی لیکن اس کے مرتے ہی مافیا اس سے کنارہ کش ہو گئی تھی۔ اپنے فرائض کی انجام دہی میں ان پر بھی ایسا برا وقت آ سکتا تھا جب ان کے لئے ہر ایک بیگانہ بن سکتا تھا۔ زندگی میں انسان ہر ایک کی بے رخی اور بے اعتنائی کو مردانہ وار جھیل جاتا ہے لیکن موت کے بعد بے یار و مددگار رہ جانے کا ہولناک احساس انسان کو زہریلے ناگوں کی طرح ڈسنے لگتا ہے۔

مجھے اس کے بڑھتے ہوئے ذہنی انتشار کا بخوبی اندازہ تھا اس لئے میں نے نرمی کے ساتھ اسے بیٹھنے کی پیشکش کی جو اس نے ممنون نگاہوں کے ساتھ قبول کر لی۔

”سینڈو کے بارے میں تم لوگوں نے کیا سوچا ہے شیر شلو خان؟“ میں نے اس کے تاثرات کا بغور جائزہ لیتے ہوئے ہمدردانہ لہجے میں سوال کیا۔

یک بیک اس کی اداس آنکھوں میں نمی سی تیر گئی اور بھرائی گرفتہ آواز میں گویا ہوا ”وہ ہمارا دوست' باپ اور سب کچھ تھا باس۔ ہماری ذرا ذرا سی تکلیف کو اپنا دکھ سمجھ کر ہمارے لئے بے چین ہو جاتا تھا۔ آج کسی درندہ صفت دشمن نے اسے مار دیا ہے تو ہم اس کے لئے کچھ بھی نہیں کر سکتے۔ اسے اپنے ہاتھوں سے مٹی بھی نہیں دے سکتے۔ جب بھی ایسا کوئی سانحہ ہوتا ہے تو ہمارے دلوں پر ایسی ہی قیامت گزر جاتی ہے۔“ اس کے الفاظ اس کی دلی گرانی کے مظہر تھے۔

”لیکن تمہیں اندازہ ہو گا کہ ہماری اور تمہاری کیا مجبوریاں ہیں؟“ میں نے پوچھا۔

”سب معلوم ہے باس۔ اسی لئے ہم اپنے دلوں پر صبر کی سل رکھ کر بیٹھ گئے ہیں۔ مرنے والے کے ساتھ سارے زندہ لوگ دفن نہیں ہو جایا کرتے۔ ہماری خود غرضی اور سلامتی کا تقاضا ہے کہ ہم سینڈو کو ایک خواب سمجھ کر اپنے ذہنوں سے کھرچ کر پھینک دیں۔ تم حکم دو۔ مجھے کیوں طلب کیا ہے؟“

”سینڈو کی موت سے اس کا سارا بوجھ تمہارے شانوں پر آ پڑا ہے۔“ میں نے نرمی سے کہا۔ ”تمہیں حوصلے سے کام لے کر نہ صرف اپنے ساتھیوں کو سنبھالنا ہے بلکہ کام کا بوجھ بھی اٹھانا ہے۔“

”تم فکر نہ کرو۔ میری ذات سے کسی کو کوئی شکایت نہیں ہو گی۔“ اس نے سپاٹ لہجے میں کہا۔

”ہم سینڈو کے لئے کچھ نہیں کر سکتے لیکن کل تم اس کے ایصال ثواب کے لئے فاتحہ خوانی کرا دینا۔ اخراجات کی ساری رقم دفتر سے ادا کی جائے گی۔ اس کے بال بچے ہوتے تو میں ان کی کفالت کی بھی کوشش کرتا لیکن قدرت نے اسے سدا اکیلا رکھا تھا۔ مرنے کے بعد بھی وہ بالکل تنہا ہے۔“

سب جو بھی تھے جذباتی فقروں نے شیر شاہ خان کو بچوں کی طرح پھوٹ پھوٹ کر رونے پر مجبور کر دیا اور میں اسے تسلی دیتے ہوئے اپنی کرسی چھوڑ کر اس کے برابر میں جا بیٹھا
پیدا ہوا شیر شاہ خان ان انسانوں کے اس سفاک اور بے حس طبقے سے تعلق رکھتے تھے جو اپنے مقاصد اور مفادات کے حصول کے لئے کسی بھی جیتے جاگتے انسان کو سرد مہری کے ساتھ موت کی بھیانک اور سرد وادیوں میں دھکیل دیتا ہے۔ ان کے لئے انسانوں یا باغی طبقوں کا خون بہانا کوئی معنی نہیں رکھتا تھا۔ بے گناہ سروں کو خاک و خون میں نہلانے والے ان بھیڑیوں کو دولت زندگی ایک سراب کی طرح حسین اور پرکشش نظر آتی ہے لیکن جب قزاق اجل دبے قدموں پیش قدمی کر کے ان کی نسوں پر شب خون مارتا ہے تو اپنے ساتھیوں کے چہروں پر پھیلی موت کی بھیانک زردی اس سراب کی حقیقت کو ان کی نظروں کے سامنے کھلا اشتہار بنا دیتی ہے۔ بے بسی کے ان لمحات میں یہ خون خوار بھیڑیئے عمر رسیدہ بھیڑوں کی طرح کمزور ہوتے اور ممیانے لگتے ہیں۔ لیکن بہت جلد وقت ان کے دل کو دھندلا دیتا ہے اور یہ ایک بار پھر حقیقت کو بھول کر سراب کے پیچھے بھاگنے لگتے ہیں۔
مجھے معلوم تھا کہ شیر شاہ پر طاری ہونے والی رقت قلب کی وہ کیفیت عارضی تھی۔ دو چار روز میں ہی اسے وہ سب بھول کر اپنی اصلیت میں آ جانا تھا مگر میں پھر بھی اس کی دلجوئی کرتا اور سمجھاتا رہا۔ جب اس کے دل کا غبار ذرا ہلکا ہوا تو وہ اپنی آنکھیں خشک کرتا ہوا باہر چلا گیا۔
میں نے بھی فوری طور پر دفتر چھوڑ کر گھر کا راستہ لیا جہاں غزالہ میری منتظر تھی۔
ان دنوں میں غزالہ کے ساتھ موجود ہوتا تھا اس زمانے میں معمولات میں خاصی بے اعتدالی سرایت کر چکی تھی۔ ہمارا سویرے سے سونا اور بیدار ہونا سر فہرست تھا۔ اس روز ہوا کہ وہ دیر تک سوتی رہی۔ میں خود ہی ناشتے وغیرہ سے فارغ ہو کر بازار سے اخبارات خریدتا ہوا گرینڈ لائن کے ورانڈے تک پہنچ

گیا۔ گرانڈ لائن کا علاقہ مستقل طور پر آباد نہیں رہتا تھا اس لئے وہاں اخبار نہیں آتا تھا۔ اس فرض کی ادائیگی کے لئے سلطان شاہ کو ہر روز سڑک پر سے اتر کر چوراہے تک چہل قدمی کرنی پڑتی تھی۔ اس روز سلطان شاہ بھی اپنے کمرے میں سو رہا تھا اس لئے ان لوگوں سے ہماری ملاقات پر سرے سے بات ہی نہیں ہو سکی تھی۔ سیٹنگ روم میں داخل ہوتے ہی وہ دونوں مجھے تجسس آمیز انداز میں گھورنے لگے تھے۔
"غزالہ، سب کچھ اخبارات میں آ گیا۔ اب کیا ہوگا؟" غزالہ نے تشویش سے سوال کیا تھا۔ خوف اور تجسس کے باعث اس کی حالت غیر ہوتی جا رہی تھی جیسے کسی بھی لمحے کھلی جنگ کا آغاز ہونے والا ہو۔
"رام اپنی مُرلی پر سنگیت کی مدھر تانیں اڑائیں گے اور سیتا دیوی ان تانوں پر بے سُدھ ہو کر رام کے چرنوں میں آ گریں گی۔ سیتا دیوی کی پائل کی جھنکار سے بے خبر دلیپ جھومتا رہے گا اور جب اپنی مُندی ہوئی آنکھیں کھولیں گے تو انہیں پتا چلے گا کہ ان کی خود فراموشی سے فائدہ اٹھا کر راون، سیتا دیوی کو اٹھا لے بھاگا ہے۔" میں نے کپڑے اور جوتے اتار کر کمرے میں ادھر ادھر پھینکتے ہوئے کہا
"خدا کی پناہ!" حیرت سے غزالہ کی آنکھیں اس کی پیشانی پر جا چڑھیں۔ "تم کس قدر روانی کے ساتھ بے سروپا باتیں کر لیتے ہو؟ اگر کسی متعصب ہندو نے تمہاری یہ بکواس سن لی تو تمہاری کھال کھینچ لے گا۔"
"بکواس نہیں، یہ سب دیو مالائی تاریخ کی باتیں ہیں۔ رام بن بن میں مُرلی بجاتے گھوما کرتے تھے۔ سیتا دیوی اپنے حسن و جمال سے پوری دنیا کو مسحور کرنے کے لئے رقص کرنے کی شوقین تھیں اور راون سدا کا راون ہی تھا۔" میں نے غسل خانے کے دروازے پر رک کر کہا "منصف دیوی دیوتاؤں کی توہین پر آتا ہے۔ گھری اور سچی باتیں کہ کرو گے تو مندی سنگھ جیسے بھی لاکھوں مسلمانوں سے راوے کر پڑے جاتے ہیں۔"
سلطان شاہ نے اونچی آواز میں کچھ بولنا شروع کر دیا تھا مگر میں نے دروازہ بند کر کے لباس اتارا اور فوری ہی شاور کی تیز دھار تلے



کھول دیے۔

میں نہانے دھونے اور تیار ہونے کے بعد اپنے کمرے سے باہر نکلا تو ٹی کوزی کے نیچے رکھی ہوئی چائے دانی سے اشتہا انگیز بھاپ اپنا راستہ بنا کر ڈرائنگ روم کو مہکا رہی تھی۔

اس سے پہلے کہ وہ دونوں مجھ پر اپنے تیکھے سوالات کی بوچھاڑ کا آغاز کرتے، میں نے پہلے ہی اپنی پوزیشن صاف کر دی۔ "میری معلومات اخباری اطلاعات سے ذرا بھی زیادہ نہیں ہیں۔ گوردا کے مضافات میں جو کچھ ہوا یا ہم نے دیکھا، اس کے بارے میں سلطان نثار مجھ سے زیادہ جانتا ہے۔"

"میں نہیں مان سکتی۔" فرزانہ نے ٹی کوزی ہٹا کر پیالیوں میں چائے انڈیلتے ہوئے کہا "تم نے اس بارے میں اول خان سے ضرور بات کی ہوگی۔ اس نے تمہیں ان خبروں کے علاوہ بھی بہت کچھ بتایا ہوگا۔"

"اوہ!" میں نے اسے چڑانے کے لئے ایک گہرا سانس لیتے ہوئے حیرت سے کہا "آج چائے کی خوشبو بہت عمدہ اور اشتہا انگیز ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ تم نے کوئی نیا برانڈ استعمال کیا ہے۔"

وہ امور خانہ داری میں اس کی بالواسطہ تعریف تھی اس لئے وہ لمحہ بھر کے لئے گوردا اور اول خان کو فراموش کر بیٹھی اور ہنستے ہوئے بولی "زیج بازار سے سلطان نثار کی فرمائش پر ایک نئے برانڈ کی چائے لی ہے۔ شاید اسے چائے کے اشتہار میں آنے والی بارعنی اور گنگناتی ہوئی لڑکی پسند آگئی ہے۔"

میں نے ایک فراخ دلانہ قہقہہ لگایا "شاعر تو رخسار کے ایک تل کے لئے پوری محبوبہ کو برداشت کر لیتے ہیں لیکن یہاں تو معاملہ ہی الٹا ہے۔ سالم لڑکی پسند کر کے صرف چائے پر گزارہ کرنا کوئی اچھی علامت نہیں ہے۔ اب جلد ہی سلطان نثار کو بھی اپنا گھر آباد کرنا ہے۔ تم اسے سمجھا دو کہ اب ناولوں والی حرکتیں اسے زیب نہیں دیتیں۔ عورتوں کے زیر جاموں سے تعلیلیں بنانے والے ساری عمر کنوارے ہی پھرتے رہتے ہیں۔"

"بعض اوقات تم بہت گھٹیا زبان استعمال کرنے لگتے ہو۔" سلطان نثار نے تلخ لہجے میں کہا "پہلے اول خان کی بات کو چائے کی خوشبو پہ لے اڑے اور اب [illegible] یاد آرہی ہیں۔"

ان دونوں کو اچھی طرح زچ کر لینے کے بعد میں نے انہیں اول خان سے حاصل ہونے والی معلومات سے آگاہ کیا تو قومی سرخروئی کے احساس سے ان کے چہرے دمک اٹھے۔

"کامیابی پر ہماری طرح خوش ہونے والے لاکھوں بلکہ کروڑوں محب وطنوں کی طرح چند ایسے غدار بھی ہیں جو چھپے رکھتے ہوئے چہروں پر ناامیدی کی کالک مل رہے ہیں۔ اور ان ہی میں غلام رسول بھی شمار ہوتا ہے۔" میں نے مایوسانہ اور تلخ لہجے میں کہا "وہ ہمارے ہر دشمن کا دوست بنا ہوا ہے اور وہ اس کی ہم میں گھلے بار رہے ہیں۔"

"لیکن غلام رسول تو اب اسپیشل سیل کی تحویل میں ہے۔ اس وقت وہ تمہیں کیسے یاد آگیا؟" فرزانہ نے معصومیت کے ساتھ سوال کیا "دنیا کی کوئی طاقت اسے اسپیشل سیل سے نہیں چھڑا سکتی۔"

"وہ بات اپنی جگہ درست ہے لیکن یہ بات کتنی شرمناک ہے کہ اب مافیا بھی ملا سرکار کے اس گروہ کو اپنا آلہ کار بنانے [illegible] میں سوچ رہی ہے۔ قومی سطح کے ایک نگار [illegible] کا یہ تصور ہی میرے لئے سوہان روح بنا ہوا ہے [illegible] ہے کہ مافیا کی طرف سے غلام رسول کی مدد کرنے کا کام بھی [illegible] سونپا گیا ہے۔"

"اسے بھول جاؤ دوست!" سلطان نثار نے [illegible] کہا "اپنے دل کو اتنی چھوٹی چھوٹی باتوں کے روگ لگاتے رہو گے تو تمہارے لئے زندہ رہنا دشوار ہو جائے گا۔ یہ بتاؤ کہ سینڈرز کے [illegible] کا مافیا کے ہاضمہ پر کیا اثر پڑا ہے؟ میں آج اس بارے میں [illegible] زیادہ فکر مند رہا ہوں۔"

"مافیا چیف نے واقعات کی کڑیاں ملا لی تھیں۔" میں نے [illegible] جھرجھری لیتے ہوئے کہا "اس نے سینڈرز کے ساتھ ہی اپنی [illegible] مریم کے قتل کا الزام بھی مجھ پر عائد کر دیا تھا اور مجھے [illegible] دستوں کا [illegible] زور پر مجھ سے اعتراف جرم کرانا چاہ رہا تھا۔ [illegible] شہادت یاد دہی کر رہے تھے کہ میں نے اپنے رقابت میں [illegible] کہانی [illegible] لی اور وہ نہ چاہتے ہوئے بھی میری بے گناہی [illegible] کرنے پر مجبور ہو گیا۔ میرا خیال ہے کہ اب [illegible] مجھے اس کی طرف سے کسی قیامت کا سامنا نہیں کرنا پڑے گا۔"

"چلو یہ اچھا ہوا کہ یہ معاملہ بھی ہاتھوں ہاتھ صاف ہو [illegible] ورنہ اپنے شبہات اپنے دل میں لئے بیٹھا رہتا تو ہم دونوں کے درمیان [illegible] جنگ کا ایک اعصاب شکن سلسلہ چل پڑتا۔"

سینڈرز کے بارے میں میری کہانی ان کے لئے خاصی [illegible] ثابت ہوئی۔ خود میرے لئے بھی یہ احساس باعث مسرت تھا کہ [illegible] نے اپنی حاضر دماغی سے نہ صرف اپنی گردن بچا لی تھی بلکہ [illegible] شناخت کنندہ کا ہوا کھڑا کر کے حبیب جیوانی کو [illegible] کم [illegible] کے لئے اپنے گھر میں محبوس ہو جانے پر مجبور کر دیا تھا۔

لیکن میاں ان سے [illegible] زبان میں ملے ہوئے پیغام کے [illegible] میں وہ دونوں بھی میری کوئی مدد نہیں کر سکے۔ میں نے [illegible] اس ٹیپ کا تھوڑا سا حصہ ہی چلایا تھا کہ ان دونوں نے [illegible] کر اپنی بے بسی کا اعتراف کر لیا۔ وہ دونوں میرے اس خیال سے متفق تھے کہ وہ پیغام مافیا والوں کے لئے نہیں تھا بلکہ ان [illegible] کسی اور کو بھیجا جاتا تھا۔ پیغام وصول کرنے والا کون تھا [illegible] بارے میں صرف حبیب جیوانی ہی روشنی ڈال سکتا تھا۔

اسی رات ہم نے بہادر یار کے ایک [illegible] ریستوران میں [illegible] تو گفتگو کا موضوع [illegible] سرد کی۔ دس بجے اول خان کے پاس پہنچ کر [illegible]

وصول سے کچھ پہلے ہی وڈز لے لیا تھا۔
ریونیو سے واپسی پر میں نے قاسم بھائی کے دفتر فون کیا۔ مجھے
خیال تھا کہ دفتر بند ہو چکا ہوگا۔ دفتر کے بعد میں اسے اس کے گھر
فون کرنے کا ارادہ رکھتا تھا لیکن دوسری ہی گھنٹی پر جب اس کی
آواز سنائی دی تو میں اتنی دیر تک دفتر میں اس کی موجودگی پر حیران
ہوئے بغیر نہ رہ سکا۔
"خیر، بڑو ہے قاسم سیٹھ؟ آج آپریٹر کے بجائے تم خود ہی
بیٹھے ہوئے ہو؟"
"کچھ کریوں میں کچھ خرابی ہے۔" وہ میری آواز پہچان کر بولا۔
بھی ہوا طوفان "یہ پانچ بجتے ہی بن سنور کر کھٹ کھٹ کرتی گھر
کی طرف چل پڑتی ہیں۔ انہیں اس بات سے کوئی غرض نہیں ہوتی
کہ ان کی تنخواہیں بروقت ادا کرنے کے لئے ان کے مالکان رات
تک دفتروں میں جھک مارتے رہتے ہیں۔"
"سارا بوجھ اپنے لاڈلے پر نہ ڈالو۔ اپنے دفتر کے رسائل
اور ان کی تنخواہوں کے علاوہ بھی بہت کچھ کماتے ہو۔ دوسروں
کے لئے کمانے والے دور تو صدیوں سے ناپید ہو چکے ہیں۔"
"چھوڑو یار۔ یہ بھی سالی کوئی زندگی ہے کہ میرے سارے
ساتھی اپنے چھوٹے بچوں کے ساتھ بس کھیل رہے ہوں گے اور میں
یہی اکیلا بیٹھا سلگ رہا ہوں۔ آپریٹر کے جانے کے بعد فون کی
لائن میری میز پر آجاتی ہیں اس لئے غلط مجھے والی اول فول کالز
بھی مجھ کو سننی پڑ رہی ہیں۔"
"ایسے ہی بے زار ہو تو اپنے دفتر میں دوسری قسم کی ایک آدھ
بھی رکھ لو!" میں نے خوش دلی کے ساتھ مشورہ دیا۔ "اس کی
لیا جب تک مالکان دھکے دے کر گھر نہ بھیجیں وہ دفتر سے باہر
نہیں نکلے گی۔ سب سے تھوڑی سی زیادہ تنخواہ میں کام کرنے کے
علاوہ تمہارے ناز نخرے بھی اٹھائے گی۔"
"چھوڑو چھوڑو۔ یہ بیکار باتیں رہنے دو۔ چھری خربوزے پر
گرے یا خربوزہ چھری پر۔ مشکل خربوزہ ہی ہے۔ جب مرد اور عورت
کی بات آئی ہے تو ناز نخرے اٹھانے کا ٹھیکا مرد کے نام چھوٹ جاتا
ہے۔ لعنت بھیجو ان باتوں پر۔ یہ بتاؤ کہ تم آج کیوں نہیں آئے؟
میں صبح سے تمہاری رقم تیار رکھی ہوئی تھی۔"
"اوہ!" میں نے انجان بننے کی اداکاری کرتے ہوئے کہا۔
"میرا خیال تھا کہ تمہارا وعدہ آنے والی کل کا ہے۔"
"چلو پھر کل ہی لے لینا۔ ورنہ بس لیزلی کا کیا بنا؟ وہ گھوڑا
کرک آسکتا ہے نا؟"
مجھے خیال تھا کہ قاسم سے رقم لے کر میں نے اپنے اوپر
الگا چلہ والا قصہ کو خالی کرانے کے منصوبے کے ساتھ اسی
گھوڑا کرک جا رہا تھا جہاں سے اس کی واپسی کی ساری
راہیں مسدود ہو چکی تھیں۔ اس کی گرفتاری کے بعد اس سے رقم
وصولی کا کوئی امکان نہیں تھا۔

"لیزلی یہاں آئے گی۔ لیکن سیٹھ یہ رقم والا معاملہ گڑبڑ ہے۔
میں ابھی تمہاری طرف آ رہا ہوں۔ لیزلی کی نیت خراب ہو گئی ہے
اب پانچ لاکھ اسے رہنے دیں گے۔ وہ گھوڑا کرک جاتے ہوئے مجھ
سے رقم لیتی ہوئی جائے گی۔ میں نے اسے کل پر ٹالا تو وہ بھڑک
جائے گی۔ رشوت کے معاملوں میں کوئی کسی پر بھروسا نہیں کرتا۔"
اس وقت رات کے نو بجے تھے۔ میرا خیال تھا کہ قاسم سے
رقم وصول کر کے ہم بہ آسانی دس بجے اول خان کے پاس پہنچ سکتے
تھے۔ اس وقت قاسم کو فون کرنے کا مدعا کچھ اور تھا لیکن اس کی
یاد دہانی پر مجھے رقم بھی یاد آگئی تھی۔ میں اس کی حیلہ جو طبیعت سے
واقف ہو چکا تھا اسی لئے میں نے رقم کے معاملے میں لیزلی کا نام بھی
شامل کر لیا تھا جو قاسم کی کمزوری بنی ہوئی تھی۔ وہ اوباش سرمایہ
داروں کی اس قسم سے تعلق رکھتا تھا جو عورت سمیت پسند آنے
والی ہر چیز کو ہر قیمت پر حاصل کئے بغیر چین سے نہیں بیٹھتے اور اس
مقصد کے لئے ہر جوا کھیلنے پر تل جاتے ہیں۔
"لیزلی والا معاملہ گڑبڑ تھا ہے" قاسم کی پرخیال آواز ابھری۔
"تم سے تو رقم نہ ملنے پر اس کا موڈ خراب ہو گیا تو میرا پروگرام
بھی چوپٹ ہو جائے گا۔ تم بس فوراً ہی آجاؤ۔ میں فون پر آج رات
کے انتظامات میں مصروف ہوں۔ کسی بھی لمحہ کوئی اہم کال آگئی تو
مجھے فوراً جانا پڑے گا۔"
"میں بس ابھی آ رہا ہوں۔ یہ تو بتاؤ کہ لانچ کے بارے میں کوئی
نئی بات معلوم ہوئی یا بس ابتدائی معلومات ہی کی بنیاد پر سارے
انتظامات کر رہے ہو؟" میں نے جلدی سے پوچھا مگر وہ ریسیور رکھ
چکا تھا۔
سلطان شاہ شام سے ہی میرے ساتھ جانے کے لئے پر تولے
بیٹھا تھا اور کان لگا کر میری گفتگو سن رہا تھا۔ میرے فارغ ہوتے ہی
اس نے پھرتی کے ساتھ اپنی جگہ چھوڑ دی اور ہم دونوں تیز رفتاری
کے ساتھ نیو چالی کی طرف روانہ ہو گئے۔
"تمہارے آخری سوال کے جواب میں اس نے کیا کہا تھا؟"
راستے میں سلطان شاہ نے پوچھا۔
"اس وقت وہ خاصا بولایا ہوا تھا۔ میری پوری بات ہونے
سے پہلے ہی اس نے ریسیور رکھ دیا تھا۔"
"اور یہ لیزلی کے پانچ لاکھ کا قصہ کہاں سے نکل آیا؟" اپنا
تجسس دور کرنے کے بارے میں وہ خاصا بے صبر واقع ہوا تھا۔
"میں صبح اس سے رقم لینا بھول گیا تھا۔ آج رات وہ کسی
لانچ میں پہنچ جائے گا اس لئے میں نے اسی وقت رقم وصول
کرنے کا ارادہ کر لیا تھا۔ میں سیدھی بات کرتا تو وہ خزانچی یا تجوری
کی چابی نہ ہونے کا بہانہ کر کے مجھے ٹال سکتا تھا۔ اس لئے
لیزلی کو بھی اپنا حصہ دار بنا لیا۔ میرا یہ داؤ چل گیا۔ سمجھ بھائی!
اپنے کیفر کردار کو پہنچنے والا سیٹھ کی مٹھی میں ہاتھ آئی رقم
کیوں چھوڑوں؟"

دراد نہیں مل سکے تھے جن کی بنا پر بھی لاہنچ یا اس کے پشت پناہوں کو ویرا کے خلاف کسی بڑی قانونی کارروائی پر آمادہ کرنا ممکن ہوتا۔ اسی وجہ سے میری کیسینر نے اسٹاف کی کیپ آنے کے آخری لمحے تک ویرا کو اپنے چنگل سے آزاد نہیں کیا تھا لیکن لانچ کے روانہ ہونے کے موقع پر ویرا گھوڑا کریک پہنچ چکی تھی۔

وہ دونوں اپنی اپنی سمت کے دروازوں سے باہر آکر کار کی بونٹ سے ایک دوسرے کی طرف متوجہ تھے اور شاید آپس میں بات کر رہے تھے۔ میں نے دوربین میں اپنی نگاہیں ان ہی پر رکی ہوئی تھیں۔ ویرا کا چہرہ میری طرف تھا اور اس کے چہرے کی ایک شکن مجھے واضح طور پر نظر آرہی تھی۔ وقفے وقفے سے اس کے یاقوتی لبوں میں بھی جنبش ہو رہی تھی لیکن اس کے ساتھ کھڑے مرد کی پشت میری طرف تھی۔ میں نے اس وقت تک کیسینر کو نہیں دیکھا تھا لیکن ان دونوں کو اس کار سے برآمد ہوتے دیکھ کر میرے ذہن میں یہ مفروضہ جاگزیں ہو گیا تھا کہ اگر اس کا ساتھی سفید فام تھا تو یقینی طور پر وہ میری کیسینر ہی ہو گا۔

چند ثانیوں بعد 'سیاہ سوٹ میں ملبوس' وہ شخص گھوما تو مجھے یہ جان کر سخت مایوسی ہوئی کہ وہ سفید فام نہیں بلکہ ایک تنومند اور دراز قامت مقامی تھا جس کے کوٹ کے اندر سے جھانکتے ہوئے پستول کے ہولسٹر کی چرمی بیلٹ واضح طور پر نظر آرہی تھی۔

ویرا کار کے آگے سے گھوم کر اس کے قریب پہنچی ہی تھی کہ دوسری طرف سے قاسم بھائی تیزی کے ساتھ اس کی طرف آیا۔ اس کے بدن پر بھی سوٹ موجود تھا۔

وہ حریص اور رنگین مزاج تاجر تھا۔ اسے شیشے میں اتارنے کے لئے میں نے اس سے کہہ دیا تھا کہ میں لانچ کی آمد کے وقت تک ابھی گھوڑا کریک پر لانے کی کوشش کروں گا حالانکہ اس وقت تک خود میرے فرشتوں کو بھی ویرا کے آنے یا نہ آنے کے بارے میں کچھ علم نہیں تھا۔ مگر قاسم بھائی نے میرے الفاظ پر اعتبار کر کے اس رات کے لئے پوری تیاری کی ہوئی تھی۔ وہ اپنی عیش و عشرت اور ویرا پر ڈورے ڈالنے کی پوری تیاریاں کر کے آیا تھا۔ بہ نگاہ دیکھتے ہی مجھے خیال آیا کہ مجھے ساحل پر پہلے سے موجود دیکھ کر اسے کیا گمان ہو سکتا ہے۔ قاسم بھائی کے اصل پروگرام کے مطابق اس کی گاڑی میں قیمتی اسکاچ اور شمپین کی بوتلیں ہوں گی اور نہ جانے کیا کیا کچھ۔ وہ اپنے دل میں یہ ارمان لئے بیٹھا تھا کہ وہ رات سمندر کی جھاگ اڑاتی موجوں کی پھوار میں گھوڑا کریک کے ساحل کے ساتھ لنگر انداز جہازوں پر شراب سے شباب کی میزبانی کرے گا۔

وقتاً فوقتاً ان تینوں کے چہرے میری طرف گھوم رہے تھے لیکن مجھے روشنی کا بندوبست اس قدر ناکافی اور منتشر تھا کہ میں ان کے چہروں کے بدلتے رنگ اور تاثرات کا جائزہ لینے میں کامیاب نہ ہو سکا۔ ویسے بھی ان تینوں کے گرد مزدوروں وغیرہ کی آمد و رفت شروع ہو گئی تھی۔ انہیں وہاں لانے والا قاسم بھائی تھا لیکن شاید وہ سب ہی اس حقیقت سے واقف تھے کہ وہ خودکشی اور کے لئے کام کر رہا تھا۔

وہ تینوں ایک ایسی جگہ رک گئے جہاں پڑنے والی لیمپوں کی روشنی کے زاویے نہایت مناسب تھے۔ اپنی مجلس کے لئے اس مقام کے انتخاب میں غالباً قاسم بھائی کا دخل تھا۔ وہ مسلسل ویرا کے قریب رہنے کی کوشش کر رہا تھا۔ روشنی میں ٹھہرنے سے اسے یہ امید رہی ہوگی کہ وہ رات کے خوابناک ماحول میں اس حسین بلا کے قرب و دیدار سے مسلسل سیراب ہوتا رہے گا جس نے پہلی ملاقات کے بعد سے اس کی نیندیں حرام کی ہوئی تھیں۔

رفتہ رفتہ ان تینوں کے گرد مزدوروں اور خلاصیوں کی بھیڑ میں خاصا اضافہ ہو گیا لیکن میں کافی بلندی سے ان کا جائزہ لے رہا تھا اس لئے مجھے ان کو اپنی دوربین کے عدسوں کی گرفت میں لینے میں کوئی دشواری نہیں ہو رہی تھی۔ قاسم بھائی کے چہرے پر برسنے والی خباثت اتنی واضح ہو چکی تھی کہ ویرا بھی اس کے عزائم سے آگاہ نظر آنے لگی تھی۔ اس وقت قاسم بھائی کی کیفیت 'رسی سے بندھے ہوئے' کسی خونخوار بچھڑے سے مشابہ تھی جس کی رسی کی پوری لمبائی سے چند انچ آگے چند حسین اور صحت مند کبوتر چہلیں کر رہے ہوں اور وہ انہیں اپنے تیز دانتوں میں دبوچنے سے قاصر ہو۔

کچھ دیر کی گفتگو کے بعد اس ہجوم میں سے مزدوروں کی چند ٹولیاں الگ ہو گئیں۔ کھلی ہوئی باڈیوں والے چند ٹرکوں کے انجن بیدار ہوئے اور وہاں لوہے کی جھنکار میں' لمبے لمبے پائپوں کے ذریعے پوزیشن مستحکم کر کے' ان میں اسی بھاری چیز کو لاک لگانے کا کام شروع کر دیا گیا۔

خلاصیوں کی ان ہی کارروائیوں کے دوران میں قاسم بھائی کی کوششیں بارآور ثابت ہوئیں اور وہ ویرا کے ساتھ 'اس بھیڑ سے الگ ہو کر' اس چٹانی سلسلے کی طرف آنے لگا جس کے ایک حصے پر ہم لوگ قابض تھے۔

اس رات سمندر پرسکون تھا اور مطلع صاف تھا' اس لئے جوں ہی سمندر کی جانب سے کسی لانچ کے ہارن کی دلدوز آواز کسی رکاوٹ کے بغیر دوبارہ سنائی دی تو سب ہی سمندر کی طرف متوجہ ہو گئے۔

نیچے موجود مزدوروں اور خلاصیوں کے جوش و خروش میں ایک دم اضافہ ہو گیا۔ ہارن کی دوسری آواز کے معدوم ہوتے ہی ویرا کے ساتھ آنے والے تنومند مقامی نے اپنے شولڈر ہولسٹر سے پستول نکال کر دو ہوائی فائر کئے۔ شاید وہ لانچ کے عملے کے ساتھ اشاروں کے تبادلے کا کوئی طے شدہ طریقہ تھا۔

پھر مجھے سمندر کے سینے پر ایک تاریک لانچ کا آہنی ہیولا بھی نظر آنے لگا جو رفتہ رفتہ اس سمندری کھاڑی کی طرف آرہا تھا جہاں سب لوگ اس کے منتظر تھے۔

دو ہوائی فائروں کے بعد اس تاریک لانچ کے اگلے حصے میں نصب تیز روشنیاں جل اٹھیں اور ہماری کمین گاہ کے نیچے پھیلی

ہوئی گھوڑا کریک دور دور تک منور ہو گئی۔

میں نے ڈرائی پوڈ پر نصب اپنی دوربین کا رخ تیزی کے ساتھ مزدوروں اور ذہنیوں کے بجائے کھلے سمندر کی طرف گھما دیا تاکہ سمندری کھاڑی میں پڑنے والی روشنی کے منبع کا جائزہ لے سکوں۔

مروجہ مفہوم کے مطابق وہ کوئی بحری جہاز کہا جا سکتا تھا نہ ہی اسے کوئی کشتی کہا جا سکتا تھا۔ وہ ان دونوں کے درمیان میں ایک بڑی سی کشتی تھی جسے اسٹیم یا ڈیزل کے انجن کے ذریعے چلایا جا رہا تھا۔ اس لانچ کی تمام اندرونی روشنیاں گل تھیں۔ شاید اندھیرا پھیل جانے کے بعد سے اس کا سفر اندھیرے میں گزرا تھا اور ساحل کی جھلک دیکھ لینے کے بعد اس لانچ کے ناخدا نے اس وقت لانچ کے اگلے حصے کی تیز روشنیاں جلائی تھیں جب ساحل سے دیے جانے والے جوابی سگنل کے ذریعے اسے اطمینان دلا دیا گیا تھا۔ اول خان سے ملنے والی ابتدائی معلومات کے مطابق اس لانچ کا نام الحدید تھا اور بحریہ کے جوانوں نے گہرے پانیوں میں کارروائی کر کے اس کے نیوی گیشن اور ریڈیو روم پر قبضہ کر لیا تھا۔

اگر اول خان کی فراہم کی ہوئی وہ اطلاعات درست تھیں تو الحدید کا اصل عملہ اس وقت بحریہ کی حراست میں تھا اور بحریہ کا عملہ ہی لانچ کو ساحل کی طرف لا رہا تھا۔

لانچ کی پیش قدمی کی رفتار بہت سست تھی۔ میں نے چند ثانیوں تک اس کا جائزہ لینے کے بعد دوربین کا رخ دوبارہ پیچھے ساحل کی طرف گھمایا تو وہاں رونق اور چہل پہل شروع ہو چکی تھی۔ مزدور اپنی مخصوص اور اونچی آوازوں میں ایک دوسرے کو ہدایات اور مشورے دے رہے تھے۔ اس گہما گہمی میں زندگی کا حقیقی رنگ جھلک رہا تھا اور کسی طرح بھی یہ ظاہر نہیں ہو رہا تھا کہ وہ سب کسی جرم کے اجتماعی ارتکاب کے لیے وہاں جمع ہوئے ہیں۔ ان کی ولولہ انگیز بھاگ دوڑ ہر قسم کے احساسِ جرم سے عاری تھی۔

حقیقت یہ تھی کہ اس واردات کا بڑا اور اصل مجرم ہیری کیسٹیر تھا جس کے ایما پر الحدید، ابو موسیٰ مبارک نامی جزیرے سے غیر قانونی ہتھیاروں کی بڑی کھیپ لے کر پاکستان آئی تھی لیکن وہ خود اس تمام ہنگامے سے دور، اپنے گھر میں جیتا چین کی بنسری بجا رہا تھا۔ الحدید کا عملہ دوسرے نمبر کا مجرم تھا جو جانتے بوجھتے ہوئے اس بھیانک جرم میں ہیری کیسٹیر کا آلۂ کار بننے پر آمادہ ہوا تھا۔ قاسم بھائی کو اس کی مالی بدعنوانیوں کی بنا پر بلیک میل کر کے اس جرم میں شریک کیا گیا تھا۔ ہیری کیسٹیر نے دریا کے ذریعے اسے خوف زدہ کیا تھا کہ اگر اس نے تعاون نہ کیا تو در آمدی کاروبار میں ملکی خزانے کو کروڑوں روپے کا دھچکا پہنچانے کے بارے میں موجود ٹھوس کاغذی شہادتوں کی بنا پر اس کے خلاف کارروائی کی جائے گی اور وہ اپنے تن کے کپڑے بیچ کر بھی درآمدی محصولات میں گھپلوں کی اصل رقم اور جرمانے ادا نہیں کر سکے گا۔

اس امر میں کوئی شبہ نہیں تھا کہ امریکی انتظامیہ دنیا کے ہر گوشے میں، جائز اور ناجائز ذرائع سے اپنے مفادات حاصل کرنے کے لیے جہاں اپنے منظم اداروں کے تنخواہ دار اہلکاران ملازمین سے بھرپور کام لیتی تھی، وہیں وہ حساس ممالک کے اہم سرکاری اور نجی اداروں کے بااختیار اور بارسوخ اراکین کے خلاف ثبوت بھی جمع کرتی رہتی تھی تاکہ ضرورت پڑنے پر ان سے کام لیا جا سکے۔

ان لوگوں نے قاسم بھائی کے سنگین تجارتی جرائم کے بعض ناقابلِ تردید ثبوت جمع کیے ہوئے تھے جن کا ذکر آتے ہی قاسم بھائی کے پیروں کے نیچے سے زمین نکل گئی تھی۔ دوسری طرف وہ امریکی کسٹم کے تحقیقاتی افسر کا روپ دھارا ہوا تھا اس لیے قاسم بھائی پر پڑنے والا دباؤ بدترین صورت اختیار کر گیا تھا لیکن پھر بھی میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ اپنے ذاتی مفادات کے تحفظ کے لیے آدمی کس حد تک گر سکتا ہے۔

یہ درست تھا کہ اس دور میں مادی فائدوں کے حصول کے لیے اندھا دھند مقابلہ جاری تھا، پیسے کا ہولناک عفریت ساری اخلاقی، سماجی اور معاشرتی قدروں کو نگل گیا تھا لیکن پھر بھی کچھ ایسے مقام باقی تھے جہاں انسان ہر فائدے سے دست بردار ہو کر مقابلے پر تل جاتا ہے۔

قاسم بھائی لاکھ حریص، خود غرض، لالچی اور بدعنوان تاجر تھا مگر مجھے پورا یقین تھا کہ وہ بڑے سے بڑے فائدے کے لیے بھی اپنے بیوی بچوں کو فروخت کرنے پر ہرگز آمادہ نہ ہوتا۔ اس کے لیے ہتھیاروں کی اسمگلنگ بھی اسی ذیل میں گنی جانی چاہیے تھی کیونکہ غیر قانونی ہتھیار ہر معاشرے میں قانون شکن عناصر کے کام آتے ہیں۔ گرو دریا نے اسے منگوائے گئے مال کی نوعیت سے آگاہ نہیں کیا تھا لیکن میں نے باتوں ہی باتوں میں اس کے ذہن کو پڑھ لینے میں کامیابی حاصل کر لی تھی۔ اسے مہلک گولا بارود اور ہتھیاروں کی اسمگلنگ میں مدد دینے میں کوئی عذر نہیں تھا۔ وہ صرف ہیروئن کی اسمگلنگ میں کسی بھی طرح ملوث ہونا پسند نہیں کرتا تھا۔ اس کے علاوہ ہر قانونی اور غیر قانونی کام اس کے لیے روا تھا۔ اس کی وہ سوچ، اس کے عملی تعاون سے مل کر اسے بھی بڑا مجرم بنا رہی تھی۔ سب سے مزدور، تو وہ بڑی حد تک مجبور و محروم تھے۔ وہ اپنے تدبر باندھے اپنی روزی روٹی کماتے تھے۔ قاسم بھائی جیسا کاروباری وہ کسی کے تنخواہ دار نہیں تھے بلکہ ٹھیکے پر کام کرتے تھے۔ ایسے لوگ ہر روز کنواں کھود کر پانی پیتے ہیں۔ کبھی یوں بھی ہوتا ہے کہ انہیں کئی کئی دن تک کام نہیں ملتا۔ اس دوران میں وہ اپنے بچا انداز کیے ہوئے قلیل اثاثوں پر انحصار کرتے ہیں اور اگر ان کا پہلے ہی زوال آ چکا ہو تو فقر و فاقہ میں بھی اپنے رب ذوالجلال کا شکر ادا کرتے ہیں۔

مجھے اندازہ تھا کہ انہیں کئی گنا زیادہ معاوضے کا لالچ دے کر وہاں لایا گیا ہو گا۔ رات کے اندھیرے میں گھوڑا کریک پر لنگر انداز لانچ پر بار برداری کا کام لینے سے قبل انہیں اندازہ ہو چکا ہو گا کہ وہ جو کوئی کام کریں گے، وہ غیر قانونی ہو گا لیکن وہ سب معاشی بدحالی

کی اُس صورتِ حال سے دوچار رہنے والے لوگ تھے جہاں حرام اور حلال کی سرحدوں کو چھونے لگتا ہے اس لئے ان پر باقاعدہ جرم کا کوئی بڑا الزام عائد نہیں کیا جا سکتا تھا۔

وہ سب سوچتے ہوئے میں آہستہ آہستہ دوربین کا زاویہ بدلتا رہا لیکن مجھے دریا کہیں نظر نہ آسکی۔ اس کے ساتھ قاسم بھائی بھی غائب تھا۔ البتہ دریا کے ساتھ آنے والا دراز قامت شخص مطمئن اور محتاط انداز میں وہیں گھوم رہا تھا۔ لانچ کا جائزہ لینے کے شوق میں ان دونوں کا سراغ کھو دینے کا مجھے افسوس ہوا کیونکہ۔ وہ ایسا تاریک ساحلی علاقہ تھا جہاں سینکڑوں کونوں کھانچوں میں کسی کو تلاش کرنا آسان نہیں تھا۔

مایوس ہو کر میں دوبارہ سمندر کے سینے پر آگے بڑھتی ہوئی لانچ کی طرف متوجہ ہو گیا۔

وہاں مجھے لانچ کی تیز روشنی میں ایک چھوٹی سی موٹر بوٹ تیزی کے ساتھ ساحل کی طرف آتی ہوئی نظر آئی۔ اس پر دو افراد سوار تھے اور شاید وہ بوٹ لانچ سے ہی پانی میں اتاری گئی تھی۔

اس لانچ پر نظر پڑتے ہی میں بری طرح چونکا تھا کیونکہ میرے لئے وہ خطرے کی علامت تھی۔

اسی لئے مجھے اپنے عقب میں اول خان کی سرگوشیانہ آواز سنائی دی "کیا ہو رہا ہے؟"

"لانچ کی طرف سے ایک تیز رفتار موٹر بوٹ میں دو افراد ادھر آ رہے ہیں" میں نے دوربین چھوڑ کر اس کی طرف متوجہ ہوتے ہوئے ہیجان آمیز آواز میں کہا۔

"موٹر بوٹ!" وہ بڑبڑایا "ہو سکتا ہے کہ وہ پائلٹ بوٹ ہو۔"

یہ کہہ کر وہ خود دوربین سے اس سمت کا جائزہ لینے میں مصروف ہو گیا۔

"نہیں یہ پائلٹ بوٹ نہیں ہو سکتی۔ وہ تو ساحل پر آگئے ہیں اور اب اپنی بوٹ بھی پانی میں سے باہر نکالنے کی کوشش کر رہے ہیں" وہ ایک طویل "اوہ" کے ساتھ دوربین سے ہٹ گیا۔

میں نے اندھیرے میں اپنی استفسار طلب نگاہیں اس کے چہرے پر مرکوز کر دیں۔

"باقاعدہ بندرگاہوں پر پائلٹ بوٹ کی رہنمائی میں جہاز لنگر انداز ہوتے ہیں تاکہ جہاز کو بندرگاہ کے اطراف میں واقع زیرِ آب رکاوٹوں سے نقصان نہ پہنچ سکے لیکن یہاں اس کی ضرورت نہیں کیونکہ۔ ایسے کام کرنے والے ملاح ہر گھاٹ کی گہرائی سے اچھی طرح واقف ہوتے ہیں۔" اول خان بولا۔

"تو پھر وہ کون ہیں اور ساحل پر کیوں آئے ہیں؟" میں نے پوچھا۔

"یہ پتھروں اور مونگے کی چٹانوں سے گھری ہوئی ایک خطرناک سمندری کھاڑی ہے" اول خان قدرے توقف کے بعد بولا "یہاں سمندر کی سرکش لہریں کھلے ساحل پر دور تک جا کر دم توڑنے کے لئے آزاد نہیں ہیں۔ مچھیرے یہاں صدیوں سے ان!

اسی لمحے ایک سادہ پوش مگر مستعد شخص ہمارے قریب آیا اور اس کی طرف ہیڈ گیئر بڑھاتے ہوئے بولا "سر! آپ کے لئے پیغامات شروع ہو گئے ہیں۔"

اول خان نے اس کے ہاتھ سے ہیڈ گیئر لے کر اپنے سر اور کان پر چڑھا لیا۔ چند ثانیوں تک وہ خاموشی اور توجہ سے دوسری طرف سے آنے والا پیغام سنتا رہا پھر اس نے معاً کسی نامانوس زبان کے ساتھ کچھ بولنا شروع کر دیا۔

اس کی ناقابل فہم تقریر میں بڑا ساؤنڈ بنا کر سلطان شاہ کی جانب دیکھا جو کسی جونک کی طرح دوربین سے چپکا ہوا تھا۔

"مجھے بالکل نہ چھیڑنا" اس نے میری آہٹ پہچانتے ہی لہجے میں کہا "پیچھے دیکھ رہا ہوں جو اول بھائی نے کہا تھا۔ ان میں سے ایک رنگ بدلنے والی ٹارچ کی تیز روشنی سے رہنمائی کر رہا ہے اور دوسرا کسی بت کی طرح اس کے پہلو میں کھڑا ہے۔"

"ویرا نظر آ رہی ہے؟" میں نے اسے چھیڑنے بغیر سوال کیا۔

"ویرا تو نہیں' البتہ دوسرا آدمی نظر آیا تھا جو ویرا کے ساتھ ہی گیا تھا" اس نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "وہ لوگوں کو لینے کے لئے آیا تھا اور پھر اندھیرے میں غائب ہو گیا۔"

"کدھر گیا ہے وہ؟" میں نے اضطراری لہجے میں پوچھا اور وہ ہنس پڑا۔

"ایک طرف غزالہ کا دم بھرتے ہو۔ دن رات اس کی دعائیں مانگتے نہیں تھکتے اور دوسری طرف ویرا کو بھی کسی تکلف بھرے نظر سے نہیں دیکھ سکتے۔ اگر وہ کسی کے ساتھ اپنی بے رنگ رات کو رنگین بنانا چاہ رہی ہے تو تم کیوں اس کی فکر کر رہے ہو؟"

"کھلی فضا میں تمہاری عقل عموماً چوپٹ ہو کر رہ جاتی ہے۔" دانت پیستے ہوئے کہا "تم یہ کیوں بھول رہے ہو کہ آج ویرا کے بعد نظر آئی ہے۔ اگر میری کیسنجر کا آدمی اسے لے کر نکلنے میں کامیاب ہو گیا تو ہمارے فرشتے بھی اس کی گرد نہیں پا سکیں گے۔"

"ہمارے فرشتے شاید کچھ سست ہو گئے ہیں۔ لیکن فکر نہ کرو۔ ان کے اطراف میں اول خان کے مسلح جیالے چھپے ہوئے ہیں جو کسی بچے کو بھی واپس نہیں جانے دیں گے۔"

وہ اپنی کی مخصوص گولی پر جھنجھلا کر وہاں سے دور ہٹ گیا۔ اول خان دیگر سے منسلک ٹرانسیٹر پر اپنے آدمیوں سے بات کرتا ہوا الجھا ہوا نظر آ رہا تھا۔

اس وقت صورت حال کچھ یوں تھی کہ گھوڑا کریک میں شمال مغرب اور شمال مشرق سے سمندری لہریں داخل ہو کر دم توڑ رہی تھیں۔ سمندر سے ملحق اسی شمال مشرقی حصے میں وہ مسطح زمین واقع تھی جہاں سنگلاخ اور مڑا ہوا درختوں وغیرہ بکھرے ہوئے تھے اور اسی مقام پر ہیلی کاپٹر اترا ہوا تھا۔ وہ کھاڑی اپنے مغربی دہانے سے جنوب مشرق تک چٹانوں سے گھری ہوئی تھی اور ہم بھی جنوب میں سب سے اونچی چٹان پر موجود تھے۔ ہماری داہنی طرف کھلی جگہ تھا اور بائیں طرف صدیوں پرانی وہ چٹانیں ایستادہ تھیں جن کی بنیادیں گہرے سمندر میں اتری ہوئی تھیں۔ ہم چٹان کے بالکل آخری سرے پر تھے اس لئے عملاً ہمارے دونوں جانب ہی چٹانی سلسلہ تھا۔ فرق صرف اتنا تھا کہ داہنی طرف کی چٹانیں تھوڑے دور جا کر میدانی کھاڑی میں معدوم ہو گئی تھیں جبکہ بائیں طرف والی چٹانیں سمندر میں کافی دور تک پھیلی ہوئی تھیں۔ اس کھاڑی میں چٹانوں سے ٹکرا کر دم توڑنے والی سمندری لہروں کی وجہ سے ایک عجیب گونج پیدا ہو رہی تھی جو اس وقت ڈراؤنی پس منظر موسیقی کا کام کر رہی تھی۔

وہ کوئی چھوٹی سی کھاڑی نہیں تھی بلکہ ... سمندر کا جھاگ اڑاتا ہوا پانی اتنے وسیع رقبے میں پھیلا ہوا تھا کہ اندر آ جانے والی لانچ گھوڑا کریک میں کسی کھلونے کی طرح نظر آ رہی تھی۔

"ویرا کا ساتھی ہدایات دینے کے بعد چٹانوں ہی کی طرف آیا تھا" اچانک مجھے اپنے قریب سلطان شاہ کی معاندانہ آواز سنائی دی۔ میرے ساتھ اپنے عدم تعاون پر وہ زیادہ دیر تک مطمئن نہیں رہ سکا تھا۔ اس کی طرف گھومتے ہوئے میں نے یہ بھی دیکھا کہ اس کی دوربین پر کوئی اور قابض ہو چکا تھا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ بے آبرو کر کے دوربین سے محروم کئے گئے ہو؟" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔

"میری عزت اتنی نازک نہیں ہے کہ دوربین چھن جانے سے اس کا کریا کرم ہو جائے۔ ویسے بھی وہ ان کی آبزرویشن پوسٹ ہے۔ دوربین تماشا دیکھنے کے لئے نہیں لگائی گئی ہے۔"

"شکر ہے کہ تمہیں عقل آ گئی" میں نے گہرا سانس لے کر کہا۔ "ہم یہاں ٹھنڈی ہوا کھانے کے لئے نہیں آئے ہیں۔ مجرموں کی گرفتاری اور ہتھیاروں کی ضبطی کے لئے بحریہ اور اول خان کے جوان کافی ہیں۔ ہمیں ویرا کی فکر کرنی چاہئے۔ یہاں تصادم کا آغاز ہونے سے پہلے وہ ہماری تحویل میں آ جائے تو محفوظ رہے گی ورنہ افراتفری میں ہمارے آدمیوں کی گولیاں ہی اسے چاٹ سکتی ہیں۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ اوپر سے وہ لوگ ٹھیک ٹھیک کر نشانہ لینے کی پوزیشن میں ہیں" وہ یک بیک بہت زیادہ سنجیدہ ہو گیا۔ "لیکن ہم اسے کہاں تلاش کریں گے؟"

"دوربین پر انحصار کرنے کے بجائے ہمیں نیچے جانا ہو گا" میں نے اس سے کہا اور پھر تیزی سے اس شخص کی طرف بڑھ گیا جو دوربین سے نظریں لگائے اپنے افسر کو رپورٹ دے رہا تھا۔

خاموشی اور رازداری کی بنا پر وہاں موجود ہر شخص کی نقل و حرکت اور سرگرمیاں پراسرار تھیں۔ کچھ دیر پہلے اول خان سمیت متعدد افراد ہمارے گرد و پیش میں موجود تھے لیکن پل بھر میں وہ سب اندھیرے میں کہیں معدوم ہو چکے تھے اور صرف دوربین والا شخص وہاں موجود رہ گیا تھا۔

ر کر شہروں اور گاؤں میں دیکھو۔ وہاں تمہیں آدھی
سے زیادہ کرتے بھرے اور بدحالی نظر آئیں گے۔ وہاں
کے اور چھیلے نوجوان ظلم کی اس چکی کا ایندھن بنتے ہیں تو
باقی ان ظالموں کے سامنے ٹھہرنے میں کامیاب ہو جاتا
ڈیرہ شاہی اُس کے سر پر ہاتھ رکھ کر اسے چور' ڈاکو'
وار دستگیر بنا دیتی ہے۔ یہ آج کی نہیں' بہت پرانی ریت
صرف اتنا ہے کہ آج اُن کے ہاتھ میں کلاشن کوف اور
آگئے ہیں۔"

"مجھے معاف کرنا! میرا مقصد تمہاری دل آزاری کرنا
شہروں کے سادہ لوح باسیوں کی توہین کرنا نہیں تھا۔
کیا ہوتا تھا اور اب کیا ہو رہا ہے' میں اس سے بھی بالکل
نہیں ہوں۔ میرا سوال یہ تھا کہ تمہارے لوگ' تمہاری
فوج' ایس ٹی ایف اور ایسی ہی دوسری نوکریوں کی
نہیں آتے؟ وڈیرے اور پولیس کے ظلم کو توڑ تو اسی
جا سکتا ہے۔"

"سائیں' یہ ہم لوگ بھی جانتے ہیں!" اس نے مجھے
سے مخاطب کر کے مجھے چونکا دیا "لیکن تم نہیں جانتے"
نہیں جانتے۔ کسی گوٹھ میں بس کر دیکھو تو تمہیں معلوم
ہاں جاگیر کا نعوذ باللہ خدا ہوتا ہے۔ اس کی مرضی
پرندہ پر بھی نہیں مار سکتا۔ گاؤں کے جوان سرکاری
چلے جائیں تو ان کی زمینوں کو کون ہرا بھرا رکھے گا؟ وہ
میں اسکول چلنے دیتے ہیں نہ سڑکیں بننے دیتے ہیں۔
میں کوئی سرپھرا استاد آجائے تو اُن کے پالتو غنڈے
اندھیرے میں اس کی خواب گاہ میں گیدڑ چھوڑ کر اسے
مجبور کر دیتے ہیں۔ بھرتی کے لئے دورہ کرنے والی سرکاری
جب آتی ہیں تو وہ وڈیرے کی مہمان ہوتی ہیں۔ وہی ان کی
اور خاطر مدارات کرتا ہے۔ انٹرویو اسی کی حویلی میں ہوتے ہیں۔
مرضی کے بغیر کوئی ان جماعتوں کے گرد بعد حاضر نہیں
ایسے جوانوں کو ڈانٹ پھٹکار کر حویلی کے دروازے سے
ہے اور اخباروں میں یہ خبر آتی ہے کہ ہمارے لوگ
سے دور بھاگتے ہیں۔ میں خوش نصیب ہوں کہ میرا باپ
کے درباریوں میں شامل تھا۔ میرے گاؤں کے بہت
اس نوکری کو حاصل کرنے کے مستحق تھے لیکن وڈیرے
نے مجھے کمیٹی کے سامنے پیش ہونے کی اجازت دی کی
آج تمہارے سامنے سینہ تانے کھڑا ہوں۔ میرے
وڈیرے کی خوشنودی کا سایہ نہ ہوتا تو آج
عمل چلا رہا ہوتا اور اپنی ماں بہنوں کی عزت
گاؤں کے وڈیرے کی مدد کا محتاج ہوتا۔ سائیں! ہم
لوگ اس دھرتی سے اپنی ماں جیسا پیار کرتے ہیں۔
میں کٹوانے کے لئے تیار ہیں' لیکن وڈی

سائیں! تم ہم کو موقع بھی تو دو۔ تم بھرتی کرنے آتے ہو تو گاؤں کے
چوک پر کچہری جمانے کے بجائے وڈیرے کی حویلی میں کیوں
سو جاتے ہو؟ ہم پر یہ ظلم تو گوروں نے بھی نہیں کیا تھا جو آپ کالے
کر رہے ہیں۔"

"تم بھی ان ہی حالات اور اسی زمین سے ابھر کر ایس ٹی ایف
میں آئے ہو۔ دوسروں کے بڑوں کو وہ راز کیوں معلوم نہیں ہو سکا
جس کے سہارے تمہارے باپ نے تمہیں ایس ٹی ایف میں
پہنچا دیا ہے؟"

"سائیں' یہ مقدر کا کھیل ہوتا ہے" رحیم بخش دکھی بلکہ تلخ
آواز میں بولا "یہ سب وڈیرے کے موڈ اور مرضی کا کھیل ہوتا
ہے۔ عاشق بلوچ کا باپ میرے باپ سے زیادہ زمیندار کا منہ چڑھا
تھا لیکن اسے اپنے بیٹے کو بورڈ کے سامنے پیش کرنے کی اجازت
نہیں ملی کیونکہ اس نے انٹرویو سے ایک دن پہلے زمیندار کی چلم
گرم کرنے میں دیر کر دی تھی اور وڈیرہ سائیں اپنے اس غلام سے
ناراض ہو گیا تھا۔"

"میرا خیال ہے کہ تم لوگوں نے خود ہی اپنے وڈیروں کو
ضرورت سے زیادہ اہمیت دی ہوئی ہے۔"

"نہیں سائیں!" میری اس بے لاگ رائے نے رحیم بخش کو
مضطرب کر دیا "وڈیرہ ہر وقت اور ہر جگہ اپنے وجود کا احساس دلاتا
رہتا ہے۔ ہم اسے بھولنا چاہیں تو بھی نہیں بھلا سکتے۔ وہ ہمارے
سانسوں میں رچ بس جاتا ہے۔ ہمارے لئے وہی گاؤں کا مکھیا'
پٹواری' تھانے دار' ڈپٹی کمشنر اور کمشنر ہوتا ہے۔ اس کی مرضی کے
بغیر اس کی جاگیر میں پرندہ بھی پر نہیں مار سکتا۔ اس کے باغی ساری
عمر حوالات اور جیلوں میں سڑتے رہتے ہیں جن کا کوئی پرسان حال
نہیں ہوتا۔ تم خود بتاؤ کہ فرعون اور نمرود سے کون لڑا تھا جو ہم
اپنے وڈیروں سے لڑ سکیں؟"

"یہ نیا زمانہ ہے' وڈیرے شہروں میں رہتے ہیں۔ ان کی
اولادیں ذاتی خرچ اور سرکاری وظیفوں پر باہر تعلیم حاصل کر رہی
ہیں۔ کیا علم کی یہ روشنی بھی ان روایات میں دراڑیں ڈالنے میں
کامیاب نہیں ہو سکی؟"



"جاگیرداری کا نشہ تعلیم، ترقی اور سائنس کو بھی لے ڈوبتا ہے۔ پھر شہروں میں رہ کر نرم خو مہذب اور نرم دل بنا جانے والے پشتینی جاگیرداروں نے بھی اپنی جائداد اور زمینوں کی دیکھ بھال کے لئے، اپنی اولادوں میں سے ایک آدھ کو بچی روشنی سے دور رکھ کر خوں خوار، وحشی اور درندہ بنانے کی رسم اپنائی ہے۔ ان کا اصل وارث وہی ہوتا ہے جو ظلم، جبر اور دھاندلی سے اپنی بات منوا سکے۔ ایسے ڈراؤنے ماحول میں کون کسی سے بغاوت کرنے کی جرات کر سکتا ہے؟ جو سر اٹھانے کی کوشش کرتا ہے، اسے دوسرے ہی دن منوں مٹی کے نیچے دبا دیا جاتا ہے۔"

"میرے لئے یہ ساری باتیں ناقابل یقین اور حیران کن ہیں، سائیں!" میں نے کہا "تم ایس پی ایف میں آگئے ہو تم اپنے علاقے کی بہبود کے لئے بہت کچھ کر سکتے ہو۔"

"یہ تمہاری خوش فہمی ہے، سائیں!" وہ تلخ لہجے میں بولا۔ "مشکل کیا ہے کہ میں چاہتے ہوئے بھی کچھ نہیں کر سکتا۔ گاؤں میں میرے ماں باپ کے ساتھ میری دو جوان بہنیں اور تین چھوٹے بھائی رہتے ہیں۔ سرکاری نظام کچھ ایسا ہے کہ میری شکایت پر کوئی کارروائی ہونے سے پہلے میرے وڈیرہ کو اس کی خبر مل جائے گی۔ وہ میرے گھربار کو تباہ کر دے گا، میری بہنوں کو اغوا کر لے جائے گا اور جب کارروائی ہوگی تو وہاں لٹی ہوئی عزتوں پر ماتم کرنے کے سوا کچھ باقی نہیں رہ جائے گا۔ میں خود کو ایسے کسی بھیانک امتحان میں ڈالنے کا تصور بھی نہیں کر سکتا۔"

"تمہاری بے بسی سے ظاہر ہوتا ہے کہ قانون بھی ان ہتھکنڈوں کے سامنے بے بس ہے" مجھ سے پہلے سلطان شاہ نے رحیم بخش کے خیالات پر اپنی رائے کا اظہار کر ڈالا۔

"قانون!" رحیم بخش کی استہزائیہ آواز ابھری "کاش ہماری دھرتی پر بھی کوئی قانون ہوتا۔ قانون وڈیرہ ہے اور اس کی ہی زبان سے نکلا ہوا ہر لفظ قانون ہے۔ جس دن سندھ کے وڈیروں کو لگام لگا دی گئی، اسی دن سے سندھ میں امن و امان بحال ہونا شروع ہو جائے گا لیکن موجودہ حالات میں ایسا ہونا ممکن نظر نہیں آتا۔ ہمارا وڈیرہ خود یا اپنے زرخریدوں کے ذریعے اسمبلی سے تھانے تک، ہر جگہ موجود ہے۔ ہر معاملے میں اس کا سکہ چلتا ہے۔ جب تک سندھ کے اس سومناتھ کو نہیں توڑا جائے گا کوئی انقلاب رونما نہیں ہو سکے گا۔"

"تم نے دکھتی رگ پر ہاتھ رکھا ہے" میں نے اس کی تعریف کرتے ہوئے کہا "یہ خوشی کی بات ہے کہ تم اچھے باعزت روزگار حاصل کرنے کے باوجود اپنے بھائیوں کے دکھ درد نہیں بھولے ہو۔"

"سائیں، یہ ہم سب کی دھرتی ہے۔ اپنی دھرتی سے جان بوجھ کر دغا کرنے والے بہت کم ہوتے ہیں۔ جس دن سب کو عزت کی روزی ملنی شروع ہو گئی سب ٹھیک ہو جائے گا۔"

میں نے اس کی پیٹھ تھپکی اور سلطان شاہ کے ساتھ شمال مشرق سمت میں چل دیا۔

چٹانوں کے عقب میں جگہ جگہ خاردار جھاڑیاں اور [illegible] پودے اگے ہوئے تھے جن سے بچ کر ہم آگے بڑھتے رہے۔ [illegible] تھوڑے فاصلے پر ٹرک اور مزدور وغیرہ جمع تھے لیکن چٹانوں [illegible] ترتیب پھیلاؤ ہمارے اور ان کے درمیان آڑ بنا ہوا تھا۔

ابھی ہم تھوڑی دور ہی گئے تھے کہ زمین پر [illegible] ہوئے قدموں کی دھمک نے ہمیں چونکا دیا۔ [illegible] دونوں کی نظریں چار ہوئیں اور ہم تیزی کے ساتھ ایک [illegible] میں دبک گئے۔

وہ آہٹیں تیزی کے ساتھ قریب آتی جا رہی تھیں۔ [illegible] جو کوئی بھی تھا، ہماری طرف ہی آرہا تھا۔

جوں ہی وہ بھاگتا ہوا سایہ ہمارے قریب سے گزرا [illegible] پہلی ہی نظر میں اسے پہچان لیا۔ وہ دیرا تھی جو شاید [illegible] روزگاری تھی۔

میں نے اضطراری طور پر اس کا نام پکارا، وہ بھاگتے [illegible] یکلخت رک گئی، ایک جھٹکے کے ساتھ ہماری طرف گھومی اور [illegible] کے حلق سے بے اختیار ایک گہرا سانس آزاد ہو گیا۔

"مجھے پورا یقین تھا کہ چٹانوں کے پیچھے [illegible]" اس نے چڑھتے ہوئے سانسوں کے درمیان رک رک کر [illegible] بغل میں دبے ہوئے سینڈل زمین پر ڈال کر پہننے لگی۔

"تم اس طرح سر پر پیر رکھ کر کیوں بھاگ رہی تھیں؟" [illegible] شاہ نے پوچھا۔

"قاسم ساحلی چٹانوں میں ترنگ پر شیشتی پی رہا تھا اور [illegible] کے ساتھ تھی۔ وہ شروع ہی سے تمہارے [illegible] کے ساتھ خوشامد میں لگا ہوا تھا" اس نے ہم دونوں کے ساتھ [illegible] ٹھکانے کی طرف بڑھتے ہوئے کہا "میں بالکل بے خبر تھی [illegible] حرامزادے میری نے مجھے ایک خونخوار حافظ کی نگرانی [illegible] بھیجا تھا۔ اس لئے میں نے قاسم کو لفٹ دینی شروع کی [illegible] میرے حافظ سے اجازت لے کر مجھے چٹانوں میں لے گیا [illegible] کی بوتل کھولتے ہی اس نے میرے بارے میں [illegible] شروع کر دی جو میں کسی مناسب موقع کی تلاش میں [illegible] رہی۔ دوسری بوتل کی باری آنے پر جب وہ [illegible] ہونے لگا تو میں نے خالی بوتل سے اس کی کنپٹی پر ایک [illegible] لگائی اور وہ کوئی آواز نکالے بغیر ڈھیر ہو گیا اور میں [illegible] بھاگ نکلی۔"

"تو کیا قاسم کی جامہ تلاشی میں بھی تمہیں کوئی [illegible] سکا؟" سلطان شاہ نے حیرت سے پوچھا۔

"وہ خبیث تھا، مجھے اس کی [illegible] تھی۔ میں سوچ بھی نہیں سکتی تھی کہ [illegible] آدمی اتنا گھٹیا عاشق بننے کی کوشش کرے گا۔ [illegible] گھر سے ہی مجھ پر ڈورے ڈالنے کا ارادہ کر کے آیا [illegible]

وگمان میں بھی نہیں تھا کہ یہاں کوئی گڑبڑ ہو سکتی ہے۔ دوسرے لوگ بھی بالکل بے خوف اور مطمئن نظر آرہے ہیں۔"

"ساری تیاریاں بہت غضب رکھی گئی ہیں" میں نے کہا "سرپر بم نازل ہونے تک ان کو خطرے کی بھنک تک نہیں مل سکے گی۔"

"مجھے کچھ تو بتاؤ کہ کیا تیاریاں ہیں؟ تم دونوں کے علاوہ یہاں اور کون لوگ ہیں۔"

"پورا علاقہ مسلح افراد کے نرغے میں ہے" میں نے مختصراً کہا۔

"وہ لوگ اپنے کام میں ماہر ہیں۔ ہم دونوں تو صرف تمہاری فکر میں آئے تھے اور غنیمت ہے کہ تم تصادم کا آغاز ہونے سے پہلے ہی ان کے چنگل سے نکل آنے میں کامیاب ہو گئیں۔ اب یہاں جو کچھ ہونے والا ہے اس سے میں خود بھی ناعلم ہوں لیکن اتنا ضرور جانتا ہوں کہ آج خبیث اور بدمعاش ہیری کیسپر کے سارے خواب خاک میں مل جائیں گے۔"

ویرا ذہنی اذیت اور تناؤ کے ماحول سے فرار ہو کر ہم تک پہنچنے میں کامیاب ہوئی تھی۔ وہ کتنے ہی مضبوط اعصاب کی مالک سہی لیکن میں جانتا تھا کہ اندر سے وہ ایک بے دھڑک مگر زم ونازک سی عورت تھی جو تاسم بھائی جیسے کمال مکاری کے پھیلائے ہوئے جال کے پھندے کٹ کر فرار ہوئی تھی اور اسے اپنے ہوش وحواس معمول پر لانے کے لئے ایک معقول ساعت کی ضرورت تھی اس لئے اس سے کوئی پیچیدہ سوال کئے بغیر ہم تینوں ہلکی پھلکی باتیں کرتے ہوئے اول خان کی لینڈ کروزر جیب تک پہنچ گئے۔

وہاں رحیم بخش اپنی جگہ مستعد تھا۔ اس نے ہم دونوں کے ساتھ ایک سفید فام عورت کی موجودگی کو شدید حیرت اور بے اختیاری کے عالم میں قبول کیا تھا۔ ہم لوگ اس وقت بحیرہ عرب کے جھاگ اڑاتے ہوئے غضب ناک پانیوں کے کنارے پر موجود تھے جہاں سرکش سمندری لہریں کسی جل پری کو تو ساحل پر پہنچ سکتی تھیں لیکن ان سفاک اور بے رحم موجوں سے کسی اجلی اجلی سفید فام حسینہ کا برآمد ہونا قرین قیاس نہیں تھا۔

"سلام میم صاب!" رحیم بخش نے ویرا کو دیکھتے ہی ادب و احترام سے کہا پھر اچانک ہی مجھ سے مخاطب ہو گیا "سائیں! یہ بیگم صاب کون ہے؟ اس کو کدھر سے لائے ہو؟"

"یہ ہماری دوست ہے رحیم بخش!" میں نے نرمی سے کہا۔ "اور دشمن کی قید سے فرار ہو کر آئی ہے۔"

"سائیں! تم اسے اوپر لے جاؤ گے یا ادھر جیب میں ہی آرام کرو گے؟" رحیم بخش نے عجیب اور معنی خیز لہجے میں سوال کیا۔

اول خان اپنی جیند ورانہ سرگرمیوں کی بنا پر ویرا کے بارے میں بہت کچھ جانتا تھا لیکن ویرا اس کے بارے میں کچھ نہیں جانتی تھی۔ اسپیشل ٹاسک فورس عام لوگوں کے لئے بھی مبہم تھی۔ اول خان کی ذاتی سرگرمیوں کی وجہ سے میں اس پر اسرار تنظیم کے بارے میں بہت کچھ جان چکا تھا لیکن ویرا کو ان رازوں میں اپنا شریک

نہیں بنانا چاہتا تھا اس لئے میں نے فی الفور ویرا کو اوپر لے جانے کا ارادہ ترک کر دیا۔

"بیگم صاحب تھکی ہوئی لگتی ہے۔ چٹان خراب اور خطرناک ہے اس لئے ہم تینوں یہیں جیب میں آرام کریں گے" میں نے رحیم بخش کو آگاہ کیا۔

"تو سائیں! تم جیب کی دیکھ بھال کرو میں اوپر جاتا ہوں۔" اس نے تقریباً گڑگڑاتے ہوئے کہا "میں سر کو تمہارا پیغام بھی پہنچاؤں گا اور دشمن کی خبر بھی لے لوں گا۔"

میں نے مسکراتے ہوئے اسے اوپر جانے کی اجازت دے دی اور وہ تیزی کے ساتھ چٹان کی طرف ہو لیا۔

جیب مقفل نہیں کی گئی تھی۔ چابی بھی اگنیشن سوئچ میں لگی ہوئی تھی۔ میں نے ڈرائیونگ سیٹ پر قبضہ کر لیا۔ ویرا میرے برابر والی نشست پر آگئی اور سلطان شاہ کو عقبی نشست پر براجمان ہونا پڑا۔

"یہ گاڑی کس کی ہے؟" ویرا نے دروازہ کھلنے کے ساتھ روشن ہونے والی کیبن لائٹ کی روشنی میں جیب کے اندرونی حصے کا جائزہ لینے کے بعد سوال کیا۔

"میرے ایک ہمدرد کی گاڑی ہے" آن کے کھیل کا حصہ بھی ہے" میں نے کہا۔

شاید ویرا میرے جواب کے ابہام سے الجھ کر کچھ اور پوچھتی لیکن اسی لمحے سلطان شاہ کی زبان میں خارش ہوئی اور وہ بول پڑا۔ "تم کی کھٹیا شاعری کے دو چار شعر تو سناؤ!!"

"مسز لیزلی فل ہام کے روپ میں ویرا خود کو اردو سے بالکل نابلد ظاہر کر رہی تھی اس لئے اس بے چارے کو اپنی ہر بات کا انگریزی میں ترجمہ کرنے میں شدید دقت کا سامنا کرنا پڑ رہا تھا۔ اس کی شاعری میں میرے رنگ روپ اور جسمانی اعضا کی مبالغہ آمیز تعریف کے سوا کچھ بھی نہیں تھا۔"

"خیالی میں کھلے گریبان والے بلاؤز اور گھٹنوں سے اونچے اسکرٹ میں ملبوس ایک سفید فام دوشیزہ کو سامنے دیکھ کر وہ بے چارہ اس کے سوا اور کیا کہہ سکتا تھا۔ محبوبہ تو بہت بڑی چیز ہوتی ہے محبوب کو سامنے دیکھ کر میر اور غالب بھی اپنی روکڑیاں بھول کر لب ورخسار کی بھول بھلیوں میں گم ہو جایا کرتے تھے۔"

"یہ میر اور غالب کون تھے؟" ویرا نے اس کی خرافات پر دھیان دیے بغیر پوچھا۔

"کمال ہے کہ اتنی اچھی اردو جاننے کے باوجود تم میر اور غالب سے ناواقف ہو۔ ارے!! انہیں تو اردو کے والدین میں شمار کیا جاتا ہے۔ اردو شاعری ان ہی کی گودوں میں پروان چڑھی ہے۔"

وہ دونوں حسب معمول آپس میں الجھ رہے تھے اور میرا ذہن تھوڑا کریک کی مجموعی صورت حال کا تجزیہ کرنے میں مصروف تھا۔ وہاں خشکی پر اول خان کے جوان اندھیرے میں اپنا کمین

گاہوں میں چھپے ہوئے تھے اور موقع ملتے ہی آناً فاناً میں دشمن کو نیست و نابود کرسکتے تھے۔ الحدید اور اس کے حملے پر بحریہ کے جوان قابض تھے۔ سمندر کی طرف سے بحریہ کی جنگی کشتیوں نے ناکہ بندی کرکے فرار کی راہیں مسدود کی ہوئی تھیں اور تھوڑا کریک تھرٹی جانے والی سڑک کے اطراف میں ایس ایس جی کے مسلح جوان ٹیلوں اور جھاڑیوں کی اوٹ میں اپنے مورچے جمائے بیٹھے تھے۔ ہر اعتبار سے صورت حال کنٹرول میں نظر آرہی تھی لیکن میں یہ سمجھنے سے قاصر تھی کہ مزدوروں اور خلاصیوں وغیرہ کی بھاری نفری کو خوں ریزی کے بغیر کس طرح پکڑا جاسکے گا۔ اگر وہاں تصادم کی کوئی بھی صورت رونما ہوئی تو بہت سے بے گناہوں کا مرنا اور زخمی ہونا ناگزیر نظر آرہا تھا۔

"یہ بتاؤ تم کریسنٹ ہوٹل چھوڑ کر بیری گیمبر کے کاؤنسلیٹ کیوں چلی گئی تھیں؟" سلطان شاہ کے اس یاسیتی سوال نے مجھے ان دونوں کی طرف متوجہ ہونے پر مجبور کردیا۔

"اس خبیث نے کسی اہم معاملے پر تبادلۂ خیال کے لئے مجھے بلایا تھا اور میں اس کا فون سنتے ہی نیک نیتی کے ساتھ اس کے دفتر کی طرف روانہ ہوگئی....."

"لیکن وہ تمہیں اپنے روبرو دیکھتے ہی بدنیتی پر اتر آیا" سلطان شاہ نے لقمہ لگایا۔

"سنا ہے تم شرافت سے پوری بات سنو ورنہ میں تمہارا منہ توڑ دوں گی" ویرا غرائی۔

"میرا کوئی غلط مطلب نہیں تھا" سلطان شاہ نے مدافعانہ انداز میں کہا "پتا نہیں تم میری باتوں پر اتنی جلدی مشتعل کیوں ہوجاتی ہو؟"

"ٹھیک ہے ویرا! اب یہ تمہیں نہیں ٹوکے گا" میں نے اسے یقین دہانی کرائی۔

"اس نے بہت عزت اور احترام کے ساتھ اپنے دفتر میں میرا استقبال کیا" ویرا بتانے لگی "باتوں باتوں میں اس نے مجھے جتانا چاہا کہ شہر میں میں غیر محفوظ تھی۔ مجھے اپنے نامعلوم دشمنوں کی طرف سے ہلاک بھی کیا جاسکتا تھا اس لئے چند دنوں کے لئے مجھے کاؤنسلیٹ میں پناہ حاصل کرلینی چاہئے تھی۔ لانچ کی بحفاظت آمد کے بعد جب سارے خطرات ٹل جاتے تو میں اپنی مرضی سے کہیں بھی جاسکتی تھی۔ میں اس کا اصل مقصد بھانپ گئی۔ میں نے اسے بتایا کہ میں کوئی عام اور نرم و نازک لڑکی نہیں ہوں۔ میں دشمنوں کے حصار میں بھی زندہ رہنے کے فن سے خوب واقف ہوں اس لئے آپ کو میری سلامتی کے بارے میں فکرمند نہیں ہونا چاہئے۔ اس پر اس مردود نے مجھ سے مزید کچھ کہے سنے بغیر سیٹلائٹ فون پر جمی لانیڈ کا نمبر ملایا۔ اسپیکر فون.... استعمال ہونے کی وجہ سے میں دونوں طرف سے کی جانے والی گفتگو سن رہی تھی اور ضرورت پڑنے پر اس میں شریک بھی ہوسکتی تھی۔ میری گیمبر نے جو کچھ مجھ سے کہا تھا وہی سب اس نے جمی لانیڈ سے دہرا دیا اور اسے میرے خیالات سے آگاہ کرتے ہوئے ان خطرات اور متنازعہ حالات میں اس کی رائے طلب کی اور اس نے میری طرف سے بیری گیمبر کو سارے اختیارات سونپ دیئے۔ اس کا کہنا تھا کہ میں ناتجربہ کار اور لاابالی لڑکی ہوں اس لئے بیری کو میری بہتری کے لئے ہر وہ قدم اٹھانا چاہئے جو وہ ضروری سمجھتا ہو۔ میں نے اپنے باپ سے شدید احتجاج کیا۔ اس سے یہ بھی کہا کہ بیری بہانے سے مجھے یرغمال بنانا چاہ رہا ہے لیکن جمی لانیڈ نے سردمہری کے ساتھ میری ہر دلیل کو مسترد کرکے مجھے بیری کی ہدایات پر عمل کرنے کا حکم دے دیا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ بیری بہت مکار اور چالاک دشمن ہے" میں نے پرخیال آواز میں کہا "اپنی من مانی کرتے ہوئے بھی اس نے تم سے تصادم مول نہیں لیا بلکہ آخر تک تمہارا خیر خواہ بنا رہا۔"

"اس کے بعد بھی میرے اور بیری کے درمیان خاصی بحث ہوئی۔ میں نے تلخ لہجے میں بدکلامی کرکے اسے مشتعل کرنے کی کوشش بھی کی لیکن وہ تحمل اور خوش مزاجی کے ساتھ اپنی بات پر اڑا رہا کہ میرا شہر جانا ابھی وہ میری سلامتی کے خلاف سمجھتا ہے اور اگر میں نے اس کا مشورہ قبول نہ کیا تو مجبوراً دلی افسوس اور صدمے کے ساتھ وہ مجھے بزور محبوس کرنے لگے گا۔ اس دھمکی کے بعد میں نے ہتھیار ڈال دیئے اور مجھے فوری طور پر کاؤنسلیٹ کے ایک ایسے رہائشی حصے میں پہنچا دیا گیا جہاں دو کمروں اور ملحقہ باتھ روم کے ساتھ آسائش کی ہر سہولت موجود تھی۔ وہاں ایک ملازم بھی تھا جو کمروں کی صفائی ستھرائی کے ساتھ باورچی کا کام بھی کرتا تھا۔ وہاں سب کچھ تھا لیکن فون میسر نہیں تھا۔ اپنے بستر کے سرہانے پڑے ہوئے انسٹرومنٹ کو میں نے آزمایا تو وہ انٹرکام ثابت ہوا اور میں نے اسے دیوار پر دے مارا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ بیری آرنیٹ سے زیادہ چالاک اور خطرناک ہے" میں نے معنی خیز لہجے میں کہا "ہوسکتا ہے کہ اسے بھی سیدھا کرنے کی ضرورت پڑ جائے۔"

"تمہاری اطلاع کے لئے یہ بھی بتا دوں کہ بگڑے ہوئے زخموں سے بہت زیادہ خون بہہ جانے کی وجہ سے آرنیٹ کئی دنوں کی اذیت ناک کشمکش کے بعد جہنم واصل ہوگیا۔ کاؤنسلیٹ میں مجھے ایک معزز مہمان کی طرح تمام سہولتیں فراہم کی جاتی تھیں۔ ریڈیو، ڈیک، ٹی وی اور وی سی آر کے علاوہ ملکی اور غیر ملکی اخبارات بھی دیئے جاتے تھے۔ بس بیرونی دنیا سے رابطے پر پابندی عائد تھی۔"

"کریسنٹ ہوٹل سے اپنا سامان تم ہی نے منگوایا تھا یا وہ بیری کی جعل سازی تھی؟"

"اس کے عزائم اور پوزیشن کا بھرپور ادراک ہوجانے کے بعد مجھے حالات سے سمجھوتا کرنا پڑگیا۔ سامان میری رضامندی سے منگوایا گیا تھا۔"

"اس نے تمہیں اپنے چنگل میں جکڑ لیا لیکن یہ بھول گیا کہ

مرحلے پر میں خود اس سے بات کرنے کے لیے بے چین تھا۔ دیرا کی واپسی کے بعد صورت حال اچانک ہی بالکل مختلف ہو گئی تھی۔

دیرا اور سلطان شاہ نے میری اچانک روانگی پر کوئی اعتراض نہیں کیا۔ ڈرائیور میرے ساتھ اوپر جانے کے بجائے چٹان کے دامن میں ایک پتھر پر بیٹھ گیا تھا۔

میں اوپر پہنچا تو ارل خان سرے پر ہی میرا منتظر تھا۔

"سنا ہے کہ دیرا اس بھیڑ سے الگ ہو کر تم سے آملی ہے؟" اس نے چھوٹتے ہی مجھ سے سوال کیا۔

"تم نے ٹھیک سنا ہے۔ یہ بتاؤ کہ اب کیا پوزیشن ہے؟" میں نے کہا۔

"لانچ لنگر انداز ہو چکی ہے۔ پیٹیاں اتاری جا رہی ہیں۔ ایک نظر تم خود دیکھ لو۔"

میں فوراً دوربین کی طرف بڑھا۔ وہاں سے ہوتے شخص کو ہٹایا اور طاقتور عدسوں کے ذریعے نیچے گھاٹ کا جائزہ لینے میں مصروف ہو گیا۔

وہ کوئی روایتی وضع کی لانچ نہیں تھی۔ اس پر سامان کی تیز رفتار لوڈنگ اور ان لوڈنگ کے لیے اوور ہیڈ کرین نصب تھی جو بجلی کی قوت سے بڑے بڑے چوبی کریٹ نیچے کھڑے ہوئے ٹرکوں پر منتقل کر رہی تھی۔ اس کرین کے اوور ہیڈ برج میں لگے ہوئے آؤٹ بورڈ اسپیڈ باہر کی طرف بڑھے ہوئے تھے جن کی مدد سے لانچ پر لدا ہوا سامان براہ راست گودی یا کسی ٹرک پر اتارنا ممکن تھا۔

الحدید کے دیوہیکل وجود نے اپنے پیچھے واقع ساحل کے وسیع و عریض حصے کو اپنی آڑ میں لے لیا تھا جس کی وجہ سے میں مزدوروں اور ٹرکوں کی مصروفیات کا جائزہ لینے سے قاصر تھا لیکن مجموعی صورت حال سے یہ اندازہ لگانا کچھ مشکل نہیں تھا کہ سارا کام بہت تیزی کے ساتھ سرانجام دیا جا رہا تھا۔

"ہم نے حکمت عملی بدل دی ہے۔" میرے فارغ ہونے پر ارل خان نے پرسکون لہجے میں مجھے آگاہ کیا۔ "ہمیں دشمن پر ہر طرف بالادستی حاصل ہے۔ ابھی ابھی بحریہ کی طرف سے پیغام ملا ہے کہ لانچ پر سے مال اتارنے کا کام الحدید کا متعلقہ عملہ ہی سر انجام دے رہا ہے لیکن وہ سب پوری طرح کڑی نگرانی میں ہیں۔ یہاں کریک پر کی جانے والی کسی بھی کارروائی میں بہت سے بے گناہ مزدوروں کے ہلاک اور زخمی ہونے کا اندیشہ ہے۔ اس لیے ہم نے اس مرحلے پر دخل انداز ہونے کا ارادہ ترک کر دیا ہے۔ ہم الحدید کو ان لوڈ ہونے دیں گے۔ یہاں سے جو ٹرک ہتھیاروں کی کھیپ لے کر شہر کی طرف روانہ ہوں گے انہیں ایس ون پر مامور ہمارا عملہ گرفتار کر لے گا اور جدید ترین مہلک ہتھیاروں سے لدے ہوئے سارے ٹرک کڑی نگرانی میں لبِ عماوی پہنچا دیے جائیں گے۔ اس نظر ثانی شدہ منصوبے کے مطابق ہم کسی کی نکسیر بہائے بغیر دشمن کی سازش کو ناکام بنا دیں گے۔ اب ہمیں یہاں انتظار اور صرف انتظار کے علاوہ کچھ بھی نہیں کرنا ہے۔"

"تو کیا تم نے یہی بتانے کے لیے مجھے اوپر بلایا تھا؟" میں نے اس سے سوال کیا۔

"ہاں!" اس نے کہا "دراصل میں دیرا کے سامنے نہیں کہنا چاہتا تھا۔ ملکی سلامتی کے انتظامات میں میرا اپنا مقام ہے۔ تم میرے دوست ہو اور آج دیرا تمہاری حلیف ہے۔ لیکن کل کلاں کو وہ تمہاری حریف بھی بن سکتی ہے۔ اس نازک مرحلے پر میں اس کی نظروں میں آگیا تو آگے چل کر یہ لغزش میرے لیے مہلک بھی ثابت ہو سکتی ہے۔ تمہیں یہاں بلانے کا مقصد صرف اتنا تھا کہ میں تمہیں بتا دوں کہ اب یہاں کوئی گولی نہیں چلے گی۔ صورت حال پوری طرح ہمارے قابو میں ہے۔ ہم صرف انتظار کریں گے اور مناسب وقت آنے پر ان غداروں کو چھاپ لیں گے۔ ایسے حالات میں تمہارا یہاں رکنا بے سود ہوگا۔ اگر دیرا ان درندوں کی قید سے آزاد ہو کر تمہارے پاس آگئی ہے تو تمہیں شہر کی طرف روانہ ہو جانا چاہیے۔"

"لیکن ایس ون پر تمہارے گوریلوں سے گلو خلاصی کی کیا صورت ہوگی؟"

"تمہیں جیپ میں وہی ڈرائیور لے جائے گا جو تمہیں یہاں تک لایا ہے۔ ان لوگوں سے وہ خود ہی نمٹ لے گا۔ میرا خیال ہے کہ تمہیں دیرا کو لے کر یہاں سے نکل جانا چاہیے۔"

"تمہارا مشورہ بہت مناسب ہے لیکن یہ یاد رکھنا کہ دیرا کو یہاں لانے والی کار ناتالیا پیرونا کیسینجر کے کاؤنٹ تسلیت کی ملکیت ہے اور دیرا کا نگران وہاں کا تنخواہ دار محافظ ہے۔ ان دونوں پر قابض ہو کر تم کاؤنٹ تسلیت والوں کے لیے کئی دشواریاں پیدا کر سکتے ہو جن کی جواب دہی میں وہ تمہیں راستوں لینے آ جائے گا۔"

"تم مطمئن رہو۔" وہ پُراعتماد انداز میں بولا "آج جو کوئی بھی گھوڑا کریک میں آیا ہے وہ جان دار ہو یا بے جان اپنی مرضی سے واپس نہیں جا سکے گا۔"

نیچے لانچ کے عقب میں بہت تیز رفتاری کے ساتھ کام جاری تھا۔ میں اس منظر پر الوداعی نظر ڈالتا ہوا ارل خان سے رخصت ہو گیا۔

ارل خان نے اپنے ڈرائیور کو شاید پہلے ہی روانگی کے پروگرام سے آگاہ کر دیا تھا کیونکہ مجھے واپس آتا ہوا دیکھ کر وہ ڈرائیونگ سیٹ کی طرف بڑھ چکا تھا۔

میں سلطان شاہ کے ساتھ جیپ کی پچھلی نشست پر سوار ہو گیا۔ دیرا بدستور آگے ہی بیٹھی رہی اور جیپ ایک جھٹکے کے ساتھ حرکت میں آگئی۔

نیچے اور ناہموار راستے پر اچھلتی کودتی ہوئی جیپ سڑک پر آئی تو ایک مقام پر اچانک ہی ایک شخص نے ٹارچ کی روشنی کا اشارہ دیا۔ وہ روشنی لمحہ بھر میں ہی معدوم ہو گئی لیکن اس دوران میں، میں یہ دیکھ چکا تھا کہ تقریباً اسی مقام پر سڑک کے وسط میں عارضی رکاوٹیں کھڑی ہوئی تھیں۔ جن سے بچ کر آگے گزرنا

تنصیبات میں سے تھا۔ ڈرائیور نے ان رکاوٹوں کے قریب لینڈ روور روکی تو تاریکی میں سے دو افراد تیز ٹارچیں چمکاتے ہوئے جیپ کی طرف آئے۔ وہ دونوں ہیڈ کیپس سے پہچانے گئے۔ پھر ان کے ہاتھوں میں روشن ٹارچیں بھی دبی ہوئی تھیں اس لئے ہم لوگوں کے لئے ان کو دیکھنا ممکن نہیں تھا۔

"اومیگا فور!" ہمارے ڈرائیور نے اونچی آواز میں کہا۔

ہماری طرف بڑھتی ہوئی روشنیاں یک بیک اپنی جگہ پر رک گئیں۔ سڑک کی دوسری سمت سے ایک سادہ پوش شخص نمودار ہوا اور اس نے رکاوٹ ہٹا کر جیپ کے گزرنے کے لئے راستہ بنا دیا۔ اسی شخص کے اشارے پر ہماری جیپ سڑک پر دوڑتی ہوئی آگے بڑھ گئی۔

اول خان کا ڈرائیور ہم سب کے لئے اجنبی تھا اس لئے سفر خاموشی کے ساتھ جاری رہا۔

کلاڈائی موڑ سے آگے نکلتے ہی ویرا یک بیک بہت زیادہ مضطرب نظر آنے لگی۔ اس نے کئی بار پیچھے مڑ کر ہم سے مخاطب ہونے کا ارادہ کیا مگر پھر کچھ سوچ کر اس نے اپنا ارادہ ملتوی کر دیا۔

"کیا بات ہے؟" میں نے اس کی بے چینی محسوس کرتے ہوئے کہا "تم کچھ کہنا چاہ رہی ہو یا گاڑی رکوانے کی ضرورت محسوس کر رہی ہو؟"

"ہیری اپنے مانیٹرنگ یونٹ پر اس وقت بھی میری ٹریکنگ کر رہا ہو گا۔" اس نے مڑ کر کہا۔

"اوہ!" میں نے اضطراری طور پر ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "تو چپ اس وقت بھی تمہاری ہی تحویل میں ہے!"

"وہ شروع ہی سے میرے پاس رہا ہے۔ ہیری نے اس کے بارے میں مجھ سے کوئی پوچھ گچھ نہیں کی۔ وہ سمجھ رہا ہے کہ چپ ابھی تک میرے جسم میں پوشیدہ ہے۔"

"کیوں نہ اسے یہیں کہیں پھینک دیا جائے۔ یہ بھی ہمارے لئے دردسر کا ایک روگ بن گیا ہے۔" سلطان شاہ نے اپنی رائے ظاہر کرتے ہوئے کہا۔

"نہیں!" میں نے اس کا مشورہ مسترد کر دیا "چپ کے ذریعے ہم انہیں غلط راہ پر ڈال سکتے ہیں۔ اس کا ہماری تحویل میں رہنا بہت ضروری ہے۔ جس دن چپ کا معاملہ ختم ہو گیا اسی دن سے کلو آرڈی ویرا کے پیچھے لگا دیے جائیں گے اور اس کی مشکلات ناقابل یقین حد تک بڑھ جائیں گی۔"

"میں نے بھی یہی سوچ کر اسے اب تک سنبھالے رکھا ہے۔" ویرا بولی۔

"وہ ہے کہاں؟"

"ایک ڈوری کے وسیلے میں نے لباس کے نیچے اپنی کمر سے باندھا ہوا ہے۔"

"اسے اپنی کمر سے کھول لو۔ شہر پہنچنے کے بعد اس کا بھی کوئی مناسب بندوبست کر لیں گے۔"

جیپ تھپے میں اتار کر روک لی گئی۔ ہم دونوں ڈرائیور کے ساتھ جیپ سے اتر کر ٹہلتے ہوئے آگے نکل گئے۔ چند لمحوں کے بعد ویرا نے ہمیں آواز دے کر واپس بلایا تو چمکتی ہی نائیلان کی ڈوری سے بندھی ہوئی تھیلی میں محفوظ کیا ہوا چپ اس کے ہاتھ میں موجود تھا۔

پہلے میرا ارادہ براہ راست گھر واپسی کا تھا لیکن چپ سے چھٹکارا حاصل کئے بغیر ادھر کا رخ کرنا خطرناک ہو سکتا تھا اس لئے میں نے پٹھان کالونی کا رخ کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

ویرا کے جسم سے نکالے جانے کے بعد وہ چپ سلطان شاہ کے ایک دوست کے ذریعے پہلے پٹھان کالونی اور پھر لانڈھی کی سیر کر چکا تھا۔ اس وقت آرنیسٹ اس مشن پر کام کر رہا تھا۔ اپنے مانیٹرنگ یونٹ کی رپورٹ پر اس نے یہ سمجھا کہ ویرا خوف زدہ ہو کر شہر کی ان گنجان بستیوں میں چھپتی پھر رہی تھی۔ اس نتیجے پر پہنچنے کے بعد ہی اس نے کرائے کے غنڈوں سے ان علاقوں میں اندھا دھند فائرنگ کروا کے دہشت پھیلانے کی کوشش کی تھی۔ اب اگر چپ دوبارہ اسی علاقے میں پہنچ جاتا تو ہیری یہ سمجھنے پر مجبور ہو جاتا کہ پٹھان کالونی میں ویرا کا کوئی سہارا موجود رہتا ہے۔ جب ہی وہ برے وقت میں وہاں پہنچ جاتی ہے۔

پٹھان کالونی شہر کا گنجان آباد اور بہت حساس علاقہ تھا لیکن وہاں سلطان شاہ کے کئی جاننے والے رہتے تھے۔ اتنی رات گئے ہمارا اس بستی میں داخل ہونا خطرناک ثابت ہو سکتا تھا لیکن سلطان شاہ بے خوف و خطر اس علاقے کی تنگ گلیوں میں گھس سکتا تھا۔ چپ اپنے کسی دوست کی تحویل میں دینے کے بعد سلطان شاہ ہمارے ساتھ فلیٹ چل سکتا تھا۔

اس طرح ہیری کیسنجر کی ساری توجہ پٹھان کالونی کے علاقے پر مرکوز ہو جاتی اور ہم سکون کے ساتھ آنے والے دنوں کے لئے منصوبہ بندی کر سکتے تھے۔

الحدید اس کے عملے اور اس پر لائے جانے والے غیر قانونی ہتھیاروں کا عبرتناک انجام ہیری کیسنجر کو پاگل کر دینے کے لئے کافی تھا۔ اپنے بے داغ منصوبے کی تباہی کے بعد اس کے سامنے صرف ویرا کی ذات رہ جاتی تھی جو اس تباہی کے جملہ اسباب پر روشنی ڈال سکتی تھی۔

ہم لوگ گھوڑا کریک سے رات کے دو بجے کے قریب واپس روانہ ہوئے تھے۔ کام جتنی بھی تیزی کے ساتھ کیا جاتا لیکن مجھے پورا یقین تھا کہ اجالا پھیلنے سے قبل سیکڑوں ٹن وزنی ہتھیاروں کے چوبی کریٹ الحدید سے نہیں اتارے جا سکیں گے۔ وہ آپریشن بھی خفیہ رکھا گیا تھا اس لئے صبح کے اخبارات میں اس بارے میں کسی خبر کا آنا ممکن نہیں تھا۔ جب تک سارے ٹرک اور قیدی بحریہ کے جوانوں کی نگرانی میں ملیر کی چھاؤنی میں نہ پہنچا دیے جاتے 'بحری یا بری فوج کا کوئی افسران کے بارے میں زبان نہیں کھول سکتا تھا۔

ہم لوگ ویرا کا جیپ پٹھان کالونی میں چھوڑنے کے بعد صبح کے چار بجے اپنے بستروں پر دراز ہو سکے تھے۔ میں تو صبح آٹھ بجے ہی بیدار ہو گیا۔ غزالہ مجھ سے پہلے کچن میں گھسی ہوئی تھی۔ البتہ ویرا اور سلطان شاہ گدھے گھوڑے بیچ کر ایسی گہری نیند سوئے ہوئے تھے جیسے وہ پچھلی رات پہاڑ کھودتے رہے ہوں۔

میں نہا دھو کر ناشتے کی میز پر پہنچا تو غزالہ ناشتا تیار کیے میرا انتظار کر رہی تھی۔ وقت گزاری کے لیے اس نے اپنی گود میں تازہ اخبار پھیلایا ہوا تھا۔ اس نے فلیٹ کو دوبارہ آباد کرتے ہی دو کام بہت اچھے کیے تھے۔ اس نے فلیٹ کے فون کے ساتھ ہی ایک اسپیکر فون بھی لگا لیا تھا جسے آن کر کے وہاں موجود ہر شخص دونوں طرف سے ہونے والی باتیں سن سکتا تھا۔ دوم یہ کہ علاقے کا ایک ہاکر صبح اور شام کے چیدہ چیدہ اخبارات مقررہ اوقات پر فلیٹ میں ڈالنے لگا تھا۔ اس طرح فلیٹ میں باقاعدگی کے آثار نمودار ہونے شروع ہو گئے تھے۔

"اخبار میں کوئی بھی ایسی خبر نہیں ہے جو تمہاری رات کی غیر حاضری کا کوئی جواز دے سکے۔" غزالہ نے اخبار ایک طرف ڈالتے ہوئے مسکرا کر کہا۔ "ویرا کی واپسی سے تو ظاہر ہوتا ہے کہ تمہارا مشن کامیاب رہا ہوگا۔"

"رات کا قصہ تو بالکل ہی بودا ثابت ہوا۔ یوں سمجھو کہ دشمن کے لیے چوہے دان لگایا گیا اور وہ بڑی فراخ دلی کے ساتھ اس میں رہنے کر بیٹھ گیا۔ وہ قصہ شاید ابھی تک نہیں نمٹ سکا ہوگا۔ لانچ کے لنگر انداز ہونے کے بعد ہم لوگ وہاں سے واپس لوٹ آئے۔"

"ویرا اول خان سے مل کر خاصی بری طرح چونکی ہوگی؟" اس نے چائے بناتے ہوئے پوچھا۔

"میں اسی کی وجہ سے لوٹ آیا۔ اول خان خود بھی اس کے سامنے نہیں آیا۔ ویرا ہمارے ساتھ ضرور ہے لیکن اسے اول خان اور اس کی فورس کی ہوا بھی نہیں لگنی چاہیے۔"

"پتا نہیں تم اس پر بھروسا کیوں نہیں کرتے۔ اس نے علی شی کا ساتھ چھوڑ دیا ہے اور تمہارے کیمپ میں آ گئی ہے۔ اس کے ساتھ یہ امتیازی سلوک کسی وقت دشواریاں کھڑی کر دے گا۔"

"تم اسے نہیں جانتیں۔ وہ پرلے درجے کی تلون پسند ہے۔ ہو سکتا ہے کہ کل کلاں کو کسی بات پر بھڑک کر ایک بار پھر ہمارے مقابلے پر آ جائے۔ ہم نے اس پر آنکھیں بند کر کے اعتبار کرنا شروع کر دیا تو بعد میں کسی وقت سر پر ہاتھ رکھ کر رونا ہوگا۔ جو عورت اپنے باپ اور اپنی تنظیم کی وفادار نہیں رہ سکی وہ ہمارے ساتھ کتنے دن تک دوستی برقرار رکھ سکے گی۔ اس کے ساتھ ہمیں مصلحت سے کام لینا پڑے گا۔"

"میرا خیال ہے کہ میرا بیانیہ تم سے خاصا مختلف ہے۔" غزالہ نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "ویرا ساری زندگی ایک ایڈونچر لڑکی کے روپ میں تنہا گزارتی رہی۔ اسے نہیں معلوم کہ اس نے

کبھی کوئی سمجھوتہ کرنا ہی پڑے گا۔ میرا خیال ہے کہ وہ اب سمجھوتے کی منزل پر آ گئی ہے۔ اس کے غل اور غلط کا صحیح تجزیہ کر کے اسے اپنی راہ پر لگایا جائے تو میرا خیال ہے کہ وہ بہت جلد ہتھیار ڈال دے گی۔"

"اس پر یہ ریسرچ تم ہی کر سکتی ہو۔ میں ایک سرد مزاج اور آزاد خیال عورت کو اتنا زیادہ وقت نہیں دے سکتا۔ شاید تمہیں علم نہیں ہے کہ ایک وقت ایسا بھی آ چکا ہے جب تم ایک دوسرے کے لہو کے پیاسے ہو گئے تھے۔ وہ اپنے مسلح لشکر کے ساتھ جہانگیر کے گھر پر حملہ آور ہوئی تھی جہاں میں نے پناہ لی ہوئی تھی اور میری مزاحمت کے نتیجے میں وہ گولیوں سے بری طرح زخمی ہو گئی تھی۔"

"تم نے اپنے رویے سے اسے مشتعل کیا ہوگا۔" غزالہ چائے کا گھونٹ لیتے ہوئے بے اعتباری کے ساتھ بولی۔ "عورت تو تمہارے لیے اپنے دل میں ہزاروں نرم گوشے رکھتی ہے۔"

"یہی نرم گوشے کبھی کبھی میرے لیے ناقابل برداشت ہو جاتے ہیں۔ وہ یک طرفہ طور پر مجھ سے یہ توقع کرنے لگتی ہے کہ میں بس اسی کا غلام ہو کر رہ جاؤں گا۔"

"لیکن میرے آ جانے کے بعد اس کے رویے میں نمایاں تبدیلی آئی ہے۔ وہ تم سے ذہنی قربت کا متمنی ہو ضرور کرتی ہے لیکن اب اسے تم سے بہت زیادہ توقعات نہیں رہی ہیں۔"

"لیکن اس کے بارے میں وثوق سے کچھ بھی نہیں کہا جا سکتا۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "اس کی انا پرستی اسے کسی بھی وقت میرے خلاف اکسا سکتی ہے۔ اس پر جب بھی ایسا کوئی دورہ پڑتا ہے تو وہ میرے قریب تمہارا تو کیا سلطان شاہ کا وجود بھی برداشت نہیں کر پاتی۔"

"اس سے تو کبھی کبھی میں بھی رقابت محسوس کرنے لگتی ہوں۔" وہ کھلکھلا کر ہنس پڑی۔ "تم دونوں ایک دوسرے کے بہت زیادہ عادی ہو گئے ہو۔ تم نے میرے بغیر تو ایک طویل مدت گزار لی لیکن سلطان شاہ چند روز کے لیے بھی غائب ہو جائے تو تم پریشان ہو جاؤ گے۔"

"یہ سراسر تمہاری الزام تراشی ہے۔" میں نے احتجاج کیا۔ "چند روز پہلے میں اکیلا سندھ کے جنگلات کی خاک چھانتا رہا تھا۔ سادھو بیلہ کے قریب ہونے والے خون ریز مقابلوں کے وقت سلطان شاہ وہاں شیخن کی افسری بجا رہا تھا۔ وہ میرا مزاج آشنا ضرور ہے۔ اس سے مجھے ہر کام میں قابل ذکر مدد بھی ملتی ہے لیکن تمہارا یہ سوچنا کہ وہ میری کمزوری بن گیا ہے، تمہاری غلط فہمی ہے۔"

"کچھ دنوں سے میں دیکھ رہی ہوں کہ ویرا ابھی کسی حد تک اسے پسند کرنے لگی ہے۔"

"پھر وہی بات آ جاتی ہے کہ ویرا کے مزاج میں ٹھہراؤ نہیں ہے۔ آج وہ سلطان شاہ کو پسند کرنے لگی ہے تو کل اس کی صورت سے بھی نفرت کر سکتی ہے۔ میں نے اسے بہت قریب سے دیکھا ہے۔ ہر شخص کے لیے اس کی پسند اسی وقت تک برقرار رہتی ہے

جب وہ اسے اپنے قدموں پر جھکا دیتی ہے یہ مرحلہ سر کرتے ہی اس شخص کی ذات میں اپنی ساری دلچسپی یک بیک کھو بیٹھتی ہے اور پھر وہ اپنے لئے کوئی نیا چیلنج تلاش کرنے لگتی ہے۔ ان میں اس کی کسی کوشش یا ارادے کا دخل نہیں ہوتا۔ ایک بات ہے جو اس کی فطرت بن گئی ہے۔ اسے تو شاید احساس بھی نہیں ہوگا کہ اپنے ملنے جلنے والے مردوں کے بارے میں وہ کیسے احساسات میں مبتلا رہتی ہے۔"

"اس کا مطلب تو یہ ہوا کہ تم خود بھی اس کی ذات میں دلچسپی لیتے رہے ہو اور اسے موضوع بنا کر اس کی ذات کے تمام پہلوؤں پر غور کرتے رہے ہو۔" وہ ہنس کر بولی۔

"یہ سب سامنے کی بات ہے۔ ان کے لئے کسی غور و فکر کی ضرورت نہیں ہوتی۔ آدمی کی قوت مشاہدہ ذرا سی بھی مضبوط ہو تو ملنے جلنے والوں کا بھی اندازہ کر لیتا ہے۔ تم نے نہیں دیکھا ویرا کسی بھی معاملے میں اپنی پسند یا ناپسند کو چھپانے کی کوشش نہیں کرتی۔"

"اس سے پیشتر کہ ویرا سلطان شاہ کی ذات میں اپنی دلچسپی کھو بیٹھے تمہیں ان کے مستقبل کے بارے میں سوچنا چاہئے۔ وہ سنجیدہ نوعیت کے جس انداز ویرا اتنی قدرت رکھتی ہے کہ سلطان شاہ کے ساتھ اس کا گزارہ ہو سکتا ہے۔ شاید اسی طرح ویرا کا اکیلا پن ختم ہو جائے۔"

"لیکن تم ویرا کے لئے سلطان شاہ کو قربانی کا بکرا بنانے پر کیوں تلی ہو؟"

"تم مجھے غلط سمجھ رہے ہو۔ میں ان دونوں کی بہتری سوچ رہی ہوں۔ ویرا نے اپنی ساری زندگی محرومیوں کی آگ میں سلگتے ہوئے گزاری ہے۔ اسے زندگی کی اونچ نیچ کا پورا پورا ادراک ہے۔ دوسری طرف سلطان شاہ نے اپنی زندگی میں بہت کچھ دیکھا اور سہا ہے لیکن پھر بھی اسے مزید تربیت کی ضرورت ہے۔ جس دن دونوں کے درمیان کوئی خاص تعلق پیدا ہو گیا تو ویرا سب کچھ چھوڑ چھاڑ کر اس کے اوپر محنت کرنے لگے گی اور سلطان شاہ جیسے اسٹیل کو تراش کر کاٹ چھانٹ کر ہیرے میں تبدیل کر دے گی۔"

اس لمحے میرے ذہن کے کسی گوشے میں خطرے کی گھنٹی پوری قوت سے بج پڑی۔

غزالہ خود بھی ایک لڑکی یا عورت ہی تھی اور وہ بھی محرومیاں جھیل کر سلگ رہی تھی۔ تابناک اور پرسکون مستقبل کے لئے اس کی تمام امیدیں میری ذات سے وابستہ ہو گئی تھیں لیکن وہ بخوبی جانتی تھی کہ کسی نہ کسی وجہ سے ویرا بھی میری توجہات کی طلب گار رہتی ہے۔

جب تک ویرا آزاد اور خود مختار تھی وہ کسی کے لئے بھی خطرہ بن سکتی تھی۔ میری اور اس کی ذہنی ہم آہنگی دیکھتے ہوئے غزالہ کو اپنے مستقبل کے لئے خطرے کی علامات محسوس ہونے لگی تھیں۔

وہ ایک ایسا حساس اور نازک موضوع تھا جس پر وہ مجھ سے کھل کر بات نہیں کر سکتی تھی اور نہ ہی مجھے ویرا سے میل جول سے روک سکتی تھی۔ اس گمبھیر صورت حال کا اسے ایک ہی حل سوجھا تھا کہ ویرا جیسے رنگین، آزاد اور بے قرار پنچھی کو پنجرے میں بند کر کے کسی کی جھولی میں ڈال دیا جائے۔ جب تک وہ آزاد اور خود مختار تھی، مجھے غزالہ سے دور لے جا سکتی تھی لیکن سلطان شاہ کی بیوی بن جانے کے بعد نہ صرف اسے محتاط ہو جانا پڑتا بلکہ سلطان شاہ بھی اس کے بے تحاشا میل جول پر قدغن عائد کر دیتا۔

غزالہ کی وہ ساری سوچ بچار ویرا کی بہتری سے زیادہ اپنے دفاع کے لئے تھی۔

وہ خیال ذہن میں آتے ہی میں بے اختیار ہنس پڑا اور غزالہ حیرت سے پلکیں جھپکاتے ہوئے مجھے دیکھنے لگی۔

"کیا بات ہے؟ تمہیں ایک دم ہنسی کیوں آ گئی؟" اس نے حیرانی سے پوچھا۔

"مجھے یہ خیال آ گیا تھا کہ شادی کے بعد اگر سلطان شاہ نے کسی بات پر ہوا ہاتھ میں لے لیا تو ویرا اسے گھر کیا بازار میں بھی نچاتی پھرے گی مگر اس کے ہاتھ نہیں آئے گی۔"

"میں مذاق نہیں کر رہی۔ میں نے اس موضوع پر بہت غور و فکر کے بعد زبان کھولی ہے۔"

"میں بھی غیر سنجیدہ نہیں ہوں۔ لڑکا لڑکی دونوں ہی اچھے ہیں۔ ان کے ستارے آپس میں مل جائیں تو اس سے اچھی اور کیا بات ہو سکتی ہے لیکن مجھے یہ بیل منڈھے چڑھتی نظر نہیں آتی۔"

"کیوں! ایسی کیا بات ہے؟" وہ حیرت سے بھنویں چڑھا کر بولی۔ "تم مجھے اجازت دو تو میں خود سلطان شاہ سے اس کی رائے معلوم کر لوں گی۔"

"ضرور معلوم کرو۔ میری طرف سے تمہیں کھلی اجازت ہے۔ ویسے بھی وہ تمہارا منہ بولا بھائی بنا ہوا ہے لیکن اس کی صرف رائے ہی معلوم کرنا۔ اسے مجبور کرنے کی کوشش نہ کرنا۔"

"تو کیا تمہارا خیال ہے کہ وہ انکار کر دے گا؟" اس نے چونک کر سوال کیا۔

"مجھے شبہ ہے" میں نے سنجیدگی سے اقرار کیا۔ "مشرق میں عام طور پر خاندانوں میں خاص طور پر عزت و عفت اور شرم و حیا کا جو تصور موجود ہے ویرا اس سے بالکل نا آشنا ہے۔ پھر اس نے اپنی پچھلی زندگی کے ان کمزور پہلوؤں کو کبھی بھی چھپانے کی ضرورت نہیں سمجھی بلکہ وہ فخریہ اقرار کرتی ہے کہ پسند آ جانے والے مردوں کو مسخر کرنا اور دل بھر جانے پر انہیں حرف غلط کی طرح بھول جانا اس کی ہابی ہے۔ سلطان شاہ ان تمام باتوں سے واقف ہے۔ واضح رائے رکھنے والی عورت سے دوستی تو کی جا سکتی ہے، شادی کرنا بہت بڑے دل گردے کا کام ہے۔ ہمارے ساتھ رہ کر سلطان شاہ بہت بدل گیا ہے۔ اس میں روشن خیالی پیدا ہو گئی ہے لیکن ذاتی معاملات کے

بارے میں' اس کی کھوپڑی میں' صدیوں پرانا اور روایت پرست پٹھان چھپا ہوا ہے جو ایسی باتوں پر کوئی سمجھوتا نہیں کر سکتا۔"

"اچھا ہوا کہ تم نے مجھے بتا دیا۔ اس قسم کے موضوعات پر اس سے میری کبھی کوئی بات نہیں ہوئی ہے۔ اب میں بھی اس سے سوچ سمجھ کر بات کروں گی۔"

اسی وقت فون کی گھنٹی بج اٹھی اور میں ناشتا ادھورا چھوڑ کر فون کی طرف متوجہ ہو گیا۔

دوسری طرف سے سیٹھ حبیب جیوانی کی آواز سن کر میں چونک پڑا۔ مجھے یاد نہیں تھا کہ میں نے اسے کبھی فلیٹ کا نمبر دیا ہو۔

"دفتر کب تک آ رہے ہو؟" سلام دعا کے بعد اس نے براہ راست سوال کیا۔

"تم کہو تو ابھی آ جاتا ہوں۔" میں نے ایک سعادت مند ماتحت کی طرح کہا "کیا کوئی ایمرجنسی پیش آ گئی ہے؟ اور ہاں' میرے گھر کا فون نمبر تم نے کہاں سے لیا؟"

اس کی ہلکی سی ہنسی کی آواز ابھری پھر وہ بولا "شکوک و شبہات میں نہ پڑو۔ کل کی باتوں کے بعد' تمہاری طرف سے میرا دل صاف ہو گیا ہے۔ میں جب مریم کی تلاش میں تمہارے فلیٹ میں داخل ہوا تھا تو ڈسٹرکٹ مینٹ پر لگی ہوئی چٹ پر سے تمہارا فون نمبر لے گیا تھا۔ ایمان داری کی بات یہ ہے کہ تمہارا سراغ حاصل کرنے کے لئے میں کئی دن تک وقفے وقفے سے اس نمبر پر رنگ بھی کرتا رہا تھا لیکن کوئی جواب نہیں مل سکا۔"

"میرے خدا! تو تم نقب زنی کر کے میرے فلیٹ میں گھس آئے تھے؟"

"کھڑکی میں پرانی وضع کا تالا جھول رہا ہو تو اسے دیکھ کر ہی اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ مکین کہیں باہر گئے ہوئے ہیں لیکن مقفل میں یہ بہت بڑی خرابی ہے کہ باہر سے' مکان کے آباد یا غیر آباد ہونے کا پتا نہیں چلتا۔ اگر تم اندر سے لیور گھما کر دروازہ مقفل کر دو اور اندر بستر میں ایک کر سو جاؤ تو باہر والے کو کچھ پتا ہی نہیں چل سکتا۔ اسی وجہ سے مجھے تالا کھول کر اندر داخل ہونا پڑا تھا لیکن تم اطمینان رکھو کہ میں نے کسی چیز کو نہیں چھیڑا۔ مجھے صرف مریم کی تلاش تھی جو تمہارے گندے فلیٹ میں موجود نہیں تھی۔"

"تم تلاشی بھی لیتے تو میں تمہارا کیا بگاڑ سکتا تھا۔ یہ بتاؤ کہ اب کیا حکم ہے؟"

"کچھ کام کی باتیں کرنی ہیں۔ آج شام کو تم نے ملا عظیم خان کو کھانے پینے پر مدعو کیا ہوا ہے۔ تم چاہو گے تو اسے میں سنبھال لوں گا۔ اس وقت غلام رسول والا معاملہ زور پکڑ گیا ہے۔ مجھے اندازہ نہیں تھا کہ وہ اتنی فوری اہمیت کا حامل بھی ہو سکتا ہے۔ اسی لئے میں نے تم سے اس کا سرسری ذکر کیا تھا۔"

"میں ایک گھنٹے کے اندر اندر دفتر پہنچتا ہوں۔ میلان والا پیغام بھی میرے پاس موجود ہے۔ میں وہ بھی اپنے ساتھ ہی لیتا آؤں گا۔" میں نے پرخلوص لہجے میں کہا۔

"تم چاہو تو کچھ اور بھی وقت لے سکتے ہو۔ میرے پاس ایک معزز خاتون مہمان آئی ہوئی ہے۔ میں اس کے ساتھ اپنے دفتر ہی میں موجود ہوں۔ اس کی میزبانی سے فارغ ہونے کے بعد ہی تمہیں وقت دے سکوں گا۔"

میرے لئے وہ انکشاف حیران کن اور چونکا دینے والا تھا۔ ٹونی لائن کا دفتر تو بہرحال ایک تجارتی ادارہ تھا جہاں کام کاج کے سلسلے میں عام لوگ بھی آتے جاتے رہتے تھے لیکن حبیب جیوانی کا زیر زمین کمرا مخصوص علاقے میں شمار کیا جاتا تھا جہاں مافیا کے چند گنے چنے کارکنوں کے علاوہ' کسی کو پھٹکنے کی اجازت نہیں تھی۔ اگر حبیب جیوانی اپنے اس دفتر میں کسی خاتون کی میزبانی کر رہا تھا تو یہ بات اس عورت کے اعلیٰ رتبے کی غماز تھی۔

"اب تم لوگوں کو ذرا احتیاط برتنا ہو گا۔" فون بند کرنے کے بعد میں نے دھیمی آواز میں غزالہ سے کہا "مافیا کے چیف نے اس فلیٹ کا فون نمبر حاصل کر لیا ہے۔ ہر آنے والی کال کا سوچ سمجھ کر جواب دینا ہو گا۔ میرا مشورہ تو یہ ہے کہ تم اور ویرا کوئی کال ریسیو نہ کرو۔ سلطان شاہ موجود ہو تو فون دیکھ لیا کرے۔ اسے علم ہو گیا کہ اس نمبر پر خواتین بھی موجود ہوتی ہیں تو وہ میری طرف سے تجسس میں مبتلا ہو جائے گا اور ویرا کے ساتھ میری مفاہمت کا راز فاش ہو جائے گا۔"

"اس وقت اس نے یہاں فون کیوں کیا تھا؟" غزالہ نے پرتجسس لہجے میں سوال کیا۔

"ایک کام تھا۔ میں تھوڑی دیر میں دفتر جاؤں گا۔ وہاں کچھ ضروری کام نمٹانے ہیں۔"

"ٹیڈ لائن آمد و رفت کا یہ سلسلہ کب تک جاری رہے گا؟" اس نے اکتائے ہوئے لہجے میں پوچھا۔

"جب تک گلو خلاصی نہیں ہوتی۔ تمہیں معلوم ہے کہ میں ان لوگوں سے جان چھڑانے کے لئے بہت ہاتھ پیر مار رہا ہوں۔ میں نے اپنی مرضی سے مافیا میں شمولیت اختیار نہیں کی تھی۔ اب

میرے پاس کوئی اور راہ باقی نہیں رہی تھی۔ شروع سے اب تک
میری حالت یہ رہی ہے کہ میں جس دن ان سے الگ ہوا اسی رات
بارا لے میرے خون کی بو پر لگ جائیں گے اور میں ایک بار پھر لہو
رہوبے کے کھیل میں مبتلا ہو جاؤں گا۔"

چیف نے فیصلہ کرنے کے لئے مجھے خاصا وقت دے دیا تھا اس
لئے میں نے ہیری کیسینجر سے چھیڑ چھاڑ کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ جب
تک اخبارات میں کچھ شائع نہیں ہوتا تھا' میں اس کی جھلاہٹ
سے لطف اندوز ہو سکتا تھا۔

ہیری کیسینجر کا نام ٹیلیفون میں دیا گیا تھا اس لئے میں نے
آرنیٹ کے نام کے سامنے دیئے ہوئے نمبروں پر رابطہ کرنے کا
ارادہ کر لیا۔ اسی دن مجھے پہلی بار علم ہوا کہ آرنیٹ اپنے
کابینہ میں فوجی اتاشی کے اہم عہدے پر مامور تھا اسی وجہ سے
سے بیم فوجی اور فوجی سسم ہو تیوں پر مامور کیا گیا تھا۔

پہلی ہی کوشش میں وہ نمبر مل گیا۔ فون اٹھانے والا ہیری
کیسینجر ہی تھا۔

میرا مجھے پتا چکی تھی کہ وہ اردو یا کسی اور مقامی زبان سے
واقف نہیں تھا اس لئے میں نے انگریزی ہی میں اس سے بات
شروع کی۔

"سنا ہے کہ تم امریکا کے سابق سیکریٹری آف اسٹیٹ ہنری
کیسینجر سے خون کا کوئی رشتہ رکھتے ہو؟"

"یہ کیا بد تمیزی ہے؟ میرا خیال ہے تم میرے لئے ایک اجنبی
ہو۔" اس کی غصیلی آواز ابھری۔

"میرا خیال تھا کہ تعارف وغیرہ کی رسم صرف انگریزوں میں
رہ گئی ہے۔ وہ لوگ تعارف کے بغیر ایک دوسرے کو ہیلو کہنا بھی بد
اخلاقی بلکہ گناہ سمجھتے ہیں لیکن تم تو امریکی ہو۔ تمہاری قوم موڈ اور
مزاج کی پابند ہوتی ہے۔ اکثر امریکی لڑکے لڑکیوں کو اپنے بوائے
فرینڈ یا گرل فرینڈ سے اس وقت تعارف حاصل کرنے کا خیال آتا
ہے جب وہ مشترکہ طور پر کسی حرامی بچے کے والدین بن چکے ہوتے
ہیں اور تم ابھی سے تعارف کے متمنی ہو۔"

"شٹ اپ!" اس کی سرد اور غصیلی آواز میں درشتی عود کر
آئی "شاید تمہیں اندازہ نہیں کہ تمہیں اس بے ہودہ کال کا کیا
خمیازہ بھگتنا پڑے گا۔ میں اپنا سوال دہراتا ہوں کہ تم کون ہو؟"

"اپنی تسلی کے لئے فرض کر لو کہ میرا نام بلیک کیٹ ہے...."
میں نے کہنا چاہا لیکن اس نے بوکھلا کر میری بات کاٹ دی اور
بدلے ہوئے متجسسانہ لہجے میں بولا۔

"بلیک کیٹ ٹو.... جلدی سے اپنا پورا کوڈ بتاؤ۔ میں خود تم سے
رابطہ کرنے کے لئے بے چین تھا۔"

میں نے بغیر سوچے سمجھے ہی بلیک کیٹ کا نام استعمال کیا تھا اور
میرا ارادہ.... اسے اشتعال دلانے کا تھا لیکن ان دو الفاظ میں اس
کی انتہائی دلچسپی دیکھتے ہوئے' میں نے فوری طور پر اپنی حکمت عملی
بدلنے کا فیصلہ کر لیا۔

"بلیک کیٹ ٹو" میں نے پُر وقار لہجے میں کہا۔

"اوہ! تو تم ہی ہو سرکار دی گریٹ ہو" اس کی آواز مسرت
آمیز ہو گئی۔ "یہ میری خوش قسمتی ہے کہ تم نے اس وقت خود ہی مجھ
سے رابطہ کر لیا۔ لیکن تمہیں اس قدر تلخ اور غیر مہذب انداز میں
بات شروع کرنے کی کیا ضرورت تھی؟ میں نے تو تمہاری بے ہودہ
باتوں سے تنگ آکر فون بند کرنے کا فیصلہ کر لیا تھا" آخر میں اس کا
لہجہ شکایتی ہو گیا۔

"تمہارے پاس وہ راستہ اب بھی باقی ہے" میں نے سرد اور
سنجیدہ لہجے میں کہا "مجھے معلوم ہوا ہے کہ تمہاری حکومت کی پالیسی
میں تبدیلی آگئی ہے اور اب تم نے یک بیک ہمیں تنہا چھوڑ دینے کا
فیصلہ کر لیا ہے۔ اسی وجہ سے آرنیٹ کو یہاں سے ہٹا کر تمہیں لایا
گیا ہے تاکہ تم سرد مہری اختیار کر کے ہمیں نئی پوزیشن کا اشارہ
دے سکو۔"

"یہ سب غلط اور بے بنیاد باتیں ہیں" اس نے مضبوط اور
مدافعانہ لہجے میں کہا "ہم اپنے دوستوں کو بیچ منجدھار میں کبھی بھی
بے یار و مددگار نہیں چھوڑتے۔ میں بھی آرنیٹ کی پالیسی کو آگے
بڑھا رہا ہوں۔ شاید تمہیں علم نہیں کہ آرنیٹ ٹریفک کے ایک
حادثے میں زخمی ہو گیا تھا۔ بعد میں اس نے زخموں کی تاب نہ
لاتے ہوئے دم توڑ دیا۔ چہروں کی تبدیلی سے پالیسی میں کوئی تبدیلی
نہیں آتی۔ یہ سب مجبوراً کیا گیا ہے۔ میں فون پر زیادہ تفصیل میں
نہیں جا سکتا۔ تم فوری طور پر میرے دفتر یا گھر آ جاؤ۔ مجھے تم سے
بہت سی باتیں کرنی ہیں۔"

"سوری ہیری!" میں نے خشک لہجے میں کہا "تم لوگوں نے مجھے
ایک بند گلی میں گھسیڑ دیا ہے جہاں میں بہت بے بس اور مجبور ہو چکا
ہوں۔ میں نے اپنی زندگی میں کبھی خود کو اتنا حقیر اور جکڑا ہوا
محسوس نہیں کیا تھا۔ تھر کے صحرا میں ہمارے ہرانوں اور جھگیوں
وغیرہ کی ہولناک تباہی کے بارے میں سوچ سوچ کر میرا خون کھولنے
لگتا ہے۔ اندرون سندھ کے گھنے جنگلات میں تربیت یافتہ
مقامی جوانوں کو چن چن کر پکڑا یا مارا جا رہا ہے۔ یہ سب میری
طاقت تھے۔ ان ہی کے بل بوتے پر میں نے سندھ کا جغرافیہ بدل کر ایک
نئی تاریخ لکھنے کا ارادہ کیا تھا لیکن ہمارے دوستوں کی بے وفائی کی وجہ
سے میرے یہ سنہرے خواب' تیزی کے ساتھ بکھر رہے ہیں۔ فوج
اور پولیس کے خفیہ ادارے' دن رات میری تلاش میں لگے ہوئے
ہیں اور میں اپنی جان بچانے کے لئے ایک مکان کے تنگ اور بدبو
دار تہ خانے میں روپوش ہوں۔ اس غیر آباد مکان میں مجھے قحط اور
فاقوں کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے لیکن اپنی جان کے خوف سے میں یہاں
سے باہر نہیں نکل سکتا۔"

"تم مجھے اپنی کمین گاہ کا پتا بتاؤ۔ میں بھیس بدل کر خود وہاں
آ جاتا ہوں۔"

"انہیں معلوم ہو چکا ہے کہ میں کراچی میں ہوں۔ شہر کے چپے چپے پر کمانڈوز، کھوجی اور جاسوس پھیلے ہوئے ہیں۔ انہیں تم پر شبہ بھی ہو گیا تو وہ بے رحمی سے تمہیں مار ڈالیں گے اور تمہارا سفیر بھی ان کا کچھ نہیں بگاڑ سکے گا۔ ان کے پاس بہانہ ہو گا کہ کسی بھی سفارتی شناخت یا مخصوص نمبروں والی گاڑی کے بغیر وہ کیسے سمجھ سکتے تھے کہ ان کا شکار کوئی اہم سفارتی افسر ہو سکتا ہے۔ یہ ویران مکان بھی ان کی نظروں میں آیا ہوا ہے۔ وہ دوبارہ اسے کھنگال چکے ہیں۔ شاید قدرت کو مجھ سے کوئی بڑا کام لینا ہے کہ وہ تہ خانے کی طرف نہیں آئے اور میں کاٹھ کباڑ کے بوروں کے نیچے زندہ بچ گیا۔ مجھے یقین ہے کہ یہ مکان اس وقت بھی خفیہ محاصرے میں ہو گا۔"

"پھر تو وہ تمہارا فون بھی ٹیپ کر رہے ہوں گے۔" میں ایک دم گھبرا گیا۔

"میں خودکشی نہیں کر سکتا مسٹر ہیری!" میں نے تلخ لہجے میں کہا "اس مضافاتی مکان میں فون نہیں ہے جس سے تار جوڑ کر وہ میری گفتگو سن سکیں۔ یہ میرا موبائل فون ہے جو اس برے وقت میں میرا واحد سہارا رہ گیا ہے ورنہ میں عملاً پوری دنیا سے کٹ کر رہ گیا ہوں۔"

"تم تو مجھ سے بھی زیادہ برے اور سنگین حالات کا سامنا کر رہے ہو مائیک کیٹ لی!" اس کی متاسفانہ آواز ابھری۔ "میرا خیال تھا کہ میں ہی بدترین دور سے گزر رہا ہوں۔"

"غیر ضروری طور پر میرا نام نہ لو دوست!" میں نے تلخ لہجے میں اسے تنبیہ کی "اور جو کچھ کہنا ہے جلدی کہہ ڈالو کیونکہ مجھے یہ فون بھی کفایت سے استعمال کرنا ہے۔ اس بار اس کی بیٹری کمزور ہو گئی تو میں اسے چارج بھی نہیں کر سکوں گا۔ یہ مکان بجلی کی نعمت سے بھی محروم ہے۔ اندھیرا پھیلتے ہی لاغر اور بھوکے چوہے ہر طرف دوڑنا شروع کر دیتے ہیں۔ وہ آدم خور نہیں ہیں اس لئے میرے بدن کو سونگھ کر بھاگ جاتے ہیں مگر میں اس برے وقت سے ڈرتا ہوں جب یہ میرے بے جان جسم سے ریشے نوچ نوچ کر کھانے لگیں گے۔"

"اور اس خوفناک صورت حال میں بھی تم مجھے طعن و ملامت کا نشانہ بنا رہے تھے؟" اس کی آواز تحیر زدہ تھی۔

"ہیری! میں تم ہی کو اس صورت حال کا ذمے دار سمجھتا ہوں" میں نے سرد لہجے میں کہا "ویرا نے ہمارا ساتھ دیا تھا تم لوگ اس کے بڑوں سے اپنی بات منوا سکے جس کے نتیجے میں آج ہمیں یہ دن دیکھنا پڑ رہا ہے۔"

"یہ صرف تمہارا مشن ہی نہیں تھا۔ تمہاری کامیابی سے ہمارے بھی دور رس مفادات وابستہ ہیں۔ مشرقی اور مغربی بازو کی وحدت کو سنجیدہ فکر پاکستانی بھی ایک جذباتی غلطی قرار دیتے تھے جس کا ازالہ سن اکہتر میں ہو گیا۔ ان کی دلیل ہے کہ جس طرح ایران اور انڈونیشیا کا الحاق غیر فطری نظر آتا ہے اسی طرح مشرقی بنگال کا پاکستان میں شامل کیا جانا نامناسب تھا۔ ایسے حالات میں طاقتور خطے کے لوگ اپنے کمزور بازو کو عملاً نو آبادی بنا کر اس کا استحصال شروع کر دیتے ہیں۔ ان وجوہ کی بنا پر یہاں کے لوگوں میں نظریۂ پاکستان کمزور نہیں ہونے پایا لیکن سندھ ٹوٹ جاتا ہے تو اس قوم کا مورال چور چور ہو جائے گا کہ اس کا کیا کرا ایٹم بم بنانے اور ہزاروں سال لڑنے کا دعویٰ کرنے والے' ان مسلمان آبادیوں کے دماغ درست ہو جائیں گے۔ پھر کشمیر' گلگت' سوات' چترال اور دیر مشتمل ایک خود مختار ریاست کو وجود میں آنے سے کوئی نہیں روک سکے گا۔ ان پہاڑوں سے چین پر نہ صرف کڑی نظر رکھی جا سکے گی بلکہ ضرورت پڑنے پر اسے سبق بھی سکھایا جا سکے گا۔ مجھے امید ہے کہ میری یہ وضاحتیں تمہیں مطمئن کرنے کے لئے کافی ہوں گی۔ ہم نے ہمیشہ تمہارے مشن کو اپنا مشن تصور کیا ہے۔"

"لیکن اس کا عملی ثبوت دینے کا وقت آیا تو ہم بالکل بے یار و مددگار چھوڑ دیے گئے۔"

"اس پورے کھیل میں ویرا کا رول بہت مشکوک رہا ہے۔ میں نے اسے بھی جھانسا دے کر پکڑ لیا تھا۔ کل رات جدید ترین ہتھیاروں اور بارود سے لدی ہوئی لانچ بھی آ گئی لیکن اس کے بعد کیا ہوا' یہ ابھی تک ایک معما بنا ہوا ہے۔ اڑتی اڑتی سی خبریں ملی ہیں کہ فوج نے ایک بڑی کارروائی کر کے لانچ اور ہتھیاروں پر قبضہ کر لیا اور اس کیمپ کی اٹ لوٹ جمع میں مصروف مزید وسائل کو اپنی تحویل میں لے لیا۔ اس ناکامی نے مجھے پاگل کر رکھا ہے۔"

"یہ تو بہت بری اور شرمناک خبر ہے۔" میں نے اس کے زخموں کو کریدتے ہوئے کہا "تو کیا ویرا نے ان لڑکوں کو گرفتار کروا دیا ہے؟ وہ کہاں ہے؟"

"ویرا چاہتی بھی تو کوئی بدمعاشی نہیں کر سکتی تھی۔" اس کی آواز میں زہریلی تلخی عود کر آئی۔ "اسے تو میں نے کئی دنوں سے چوبی زنداں میں بند کر دیا تھا۔ یہ تو کوئی اور ہی چکر چلایا گیا ہے۔ تشویش کی بات یہ ہے کہ اس آپریشن کی ناکامی کے ساتھ ہی وہ فرار ہو گئی۔"

"تو کیا تمہارا چوبی زنداں اسی قدر ناقص اور ناکارہ تھا کہ وہ نکل بھاگنے میں کامیاب ہو گئی؟" میں نے انجان بنتے ہوئے پوچھا۔ یہ سوال کیا جو اس کے لئے نشتر ثابت ہوا ہو گا۔

"اسے میں نے لانچ آنے سے دو گھنٹے قبل اپنے ایک معتمد کی نگرانی میں گھوڑا گریک بھیجا تھا۔ بس وہیں سے وہ کہیں فرار ہو گئی۔" اپنی ناکامی پر وہ تلملایا ہوا تھا۔

"تم کیسے کہہ سکتے ہو کہ وہ فرار ہو گئی۔ ہو سکتا ہے کہ اسے فوجی لے گئے ہوں۔"

"تمہاری بہت عرصے سے اس پر نگاہ تھی۔ ہم نے اس کے

ہوں۔" وِیرا نے بے رحمانہ پیش کش کی اور میں اس سفید جھوٹ پر اس کا منہ دیکھتا رہ گیا۔ وہ مجھے آنکھ مار کر مسکرانے لگی۔

"مجھے یقین ہے کہ تم نے گفتگو ریکارڈ کر لی ہو گی۔" ہیری کی مصالحانہ آواز ابھری۔ "لیکن مجھے یقین ہے کہ تم یہ ٹیپ اسلام آباد نہیں بھیجو گی۔ میں نے تمہارے ساتھ اتنا برا سلوک نہیں کیا ہے۔"

"اس سے برا سلوک اور کیا ہو گا کہ میری خیر خواہی کا بہانہ کر کے تم نے چار دن سے مجھے حبس بے جا میں رکھا ہوا تھا۔ اپنے بارے میں تمہاری اصلی رائے سے تو میں اب آگاہ ہوئی ہوں۔"

وِیرا کے رٹے ہوئے ان حوالوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ کافی دیر سے میرے پیچھے کھڑی ہوئی ساری گفتگو سن چکی تھی اور ہیری کی کمزوری سے بھرپور فائدہ اٹھانے پر تلی ہوئی تھی۔

"وہ میری حتمی رائے نہیں تھی۔" اس نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا "تم یہ کیوں بھول رہی ہو کہ اس وقت میں دانستہ ملا سرکار سے بات کر رہا تھا۔ اس کی خوشنودی کے لئے مجھے وہی کچھ کہنا تھا جو وہ سننا چاہتا تھا۔ ہمارے پیشے میں یہ دوغلا پن ناگزیر ہوتا ہے۔ اسے اختیار کئے بغیر مطلوبہ مقاصد حاصل کرنا دشوار ہوتا ہے۔"

"تم نے مجھ سے کون سا ایسا سلوک کیا ہے جس کے نتیجے میں تم مجھ سے توقعات باندھ رہے ہو؟" وِیرا نے زچ آجانے کی صدا کاری کرتے ہوئے چڑچڑے لہجے میں سوال کیا۔

"کاز ملینٹ میں قیام کے دوران میں نے تمہیں عزت و احترام کے ساتھ ہر سہولت مہیا کی تھی۔ اب اگر تم اپنی مرضی سے باہر رہنا چاہتی ہو تو میں تم سے کوئی تعرض نہیں کروں گا۔ میرے کسی قیدی کا سایہ بھی تمہارے نزدیک نظر آجائے تو تمہارا جو جی چاہے سلوک کرنا۔ میں تم سے کوئی شکوہ نہیں کروں گا۔"

"ابھی تب آن ہے۔ یہ سمجھ لو کہ تم مجھے سمجھوتے کی پیشکش کر کے اپنی پوزیشن مزید خراب کر رہے ہو۔"

"مجھے معلوم ہے۔ میرا خیال ہے کہ یہ رو۔ باتی میرے مقدر میں تھی، جب ہی میں ملا سرکار کی موت بھلا بیٹھا تھا۔ اب میرا کیریئر تمہارے ہاتھوں میں ہے۔ ہیڈ کوارٹر کو میری اس سنگین غلطی کا علم ہو گیا تو میرا مستقبل تاریک ہو جائے گا۔" اتنی سی دیر میں ہیری کے اعصاب جواب دے گئے اور اس نے کھلے لفظوں میں شکست تسلیم کر لی۔

"ایسے حالات میں جو کچھ ہوتا ہے وہ میرے علم میں ہے۔" وِیرا میرے برابر بیٹھتے ہوئے بولی "اس وقت تم ہار کے قریب ہو اسی لئے میری شرائط ماننے پر آمادہ ہو۔ لیکن تم زندگی بھر کے لئے میری بالا دستی برداشت نہیں کر سکتے۔ میں جانتی ہوں کہ تم میرا خاتمہ تو نہیں کراؤ گے لیکن کرائے کے کسی قاتل کو میرے پیچھے ضرور لگا دو گے۔ اس لئے یہ واضح کر دوں کہ میں اس ٹیپ کی کئی نقلیں تیار کر کے اپنے معتمد داروں کے حوالے کر دوں گی۔ اگر مجھ پر حملہ ہوا یا میری موت غیر فطری حالات میں واقع ہوئی تو یہ ٹیپ اسلام آباد یا واشنگٹن روانہ کر دیئے جائیں گے۔"

"یہ سراسر ظلم اور زیادتی ہے۔" ہیری نے احتجاج کیا۔

"تمہارے دوست اس کے دشمن ہیں۔ تمہاری اپنی حرکتوں کی وجہ سے ان میں سے کوئی بھی تمہارے خون کا پیاسا ہو سکتا ہے۔ اس طرح تو تم ان کے اعمال کی ذمہ داری بھی مجھ پر ڈال رہی ہو۔ میں کہاں کہاں تمہاری حفاظت کرتا پھروں گا؟"

میں کوشش کروں گی کہ تمہارے ساتھ کوئی زیادتی نہ ہو لیکن ایسا ہو ہی گیا تو یہ سراسر تمہاری بدقسمتی ہو گی، اس میں میرے ارادے کا کوئی دخل نہیں ہو گا۔" وِیرا کا لہجہ سپاٹ اور فیصلہ کن تھا

"بدقسمتی یہ ہے کہ میرے پاس تمہاری شرائط قبول کرنے کے علاوہ اور کوئی راہ نہیں ہے۔" اس کی آواز پر شکست غالب آگئی تھی۔ "لیکن میں یہ ضرور جاننا چاہوں گا کہ ہمارے فون میں تم کس طرح تعاون جاری رکھو گی؟"

"اب میں تم سے خود رابطہ رکھوں گی۔ جو کام میرے بس سے باہر ہو گا اس کے لئے میں کوئی دباؤ قبول نہیں کروں گی۔ اپنے اوپر والوں کے سامنے اپنی پوزیشن صاف رکھنے کے لئے تم جو بہانہ چاہو تراشنے کے لئے آزاد ہو گے۔" وِیرا اپنی کھلی بلکہ بے جا بار دشمنی سے پورا پورا فائدہ اٹھانے پر تلی ہوئی تھی۔

"ویسے تم اس وقت کہاں سے بول رہی ہو؟" قدرے سکوت کے بعد ہیری کی آواز ابھری۔

"مشن سے!" وِیرا نے بے ساختہ کہا "مزید کچھ جاننا چاہو تو اپنے لوکیشن فائنڈر دیکھ لو۔ میں کئی بار تمہارے اس منحوس ٹریکر کو اپنے جسم سے نکلوانے کے بارے میں سوچ چکی ہوں تاکہ ہر وقت کی اس نادیدہ نگرانی سے چھٹکارا حاصل کر سکوں لیکن میں نے اسے اس لئے برقرار رہنے دیا ہے کہ یہ کارروائی میرے یہاں آنے سے پہلے کی گئی ہوئی، جب تمہارے کسی بھی سفارتی مشن سے میرا کوئی تعلق نہیں تھا۔ میں نے اسے اپنے لئے اچھی پاپ کی فکرمندی کی نشانی سمجھ کر اپنی جان سے لگا رکھا ہے۔"

"تم اسے نکلوا دو تو میرا کام آسان ہو جائے گا۔ میں کہہ سکوں گا کہ میں تمہارا سراغ کھو چکا ہوں۔ اب تو اصولی طور پر تم ہر وقت میری دسترس میں رہتی ہو۔"

"سوچوں گی۔ یہ بتاؤ کہ میرے ساتھ جانے والے پٹھان اور گارڈ کا کیا بنا؟"

"پتا نہیں۔ اب تو اخبارات ہی سے اس کے بارے میں کوئی خبر مل سکے گی۔"

"تو کیا تم نے اس کے جسم میں ٹریکر نصب نہیں کروایا تھا؟" وِیرا نے حیرت سے پوچھا۔

"وہ بہت معمولی قیدی ہے۔ جب ہمارے خبر سے کے

استعمال نہیں کیا جاتا۔ ایک چپ کی تنصیب اور پھر دنیا بھر میں موجود مانیٹرنگ اسٹیشن کا نظام۔ اس کے مختلف کے جانے پر تین چار ہزار ڈالر اخراجات آ جاتے ہیں۔ اس اعتبار سے تم خود کو امریکا کی وی آئی پی سمجھ سکتی ہو۔ ان چپس کی خوبی یہ ہے کہ یہ دنیا کے حساس اور اہم شہروں میں موجود مانیٹرنگ اسٹیشن کا نظام سے مل کر کام کرتے ہیں۔ میری چپس ہیں میل نصف قطر کے دائرے میں کام کرتی ہے۔ تم اس حد سے نکل جاؤ تو تمہارے بارے میں میرا مانیٹر اندھا ہو جائے گا لیکن اسلام آباد والا مانیٹر تم پر نگاہ رکھے گا کیونکہ اس کی حد ہزار میل ہے۔ پاکستان سے نکل جاؤ گی تو ایران، ترکی یا مشرق وسطیٰ کا کوئی نہ کوئی مانیٹر تمہارے سگنل وصول کرنے لگے گا۔"

"یہ معلومات بہم پہنچانے کا شکریہ۔" ویرا استہزائیہ لہجے میں بولی۔ "معاہدہ ہوتے ہی تم بہت سعادت مند ہو گئے ہو۔ اب ذرا یہ بھی بتا دو کہ مانیٹر پر ہر چپ کی علیحدہ علیحدہ شناخت کیسے ہوتی ہے؟"

"ہر چپ کا اپنا خصوصی سگنل ہوتا ہے جسے کمپیوٹر میں ایک خصوصی نمبر دیا جاتا ہے۔ جب کوئی چپ کسی شخص کے بدن میں نصب کر دیا جاتا ہے تو فہرست میں اس نمبر کے سامنے اس شخص کے مکمل کوائف درج کر دیئے جاتے ہیں۔ اس طرح ہمارے ہر اسٹیشن کو یہ معلوم ہوتا ہے کہ اس وقت دنیا میں کون کون کہاں موجود ہے۔ جوں ہی کسی مانیٹر پر کسی نئے نمبر کا پہلا سگنل آتا ہے تو وہ لوگ زیر نگرانی شخص کے وطن یا مرکزی ٹھکانے میں واقع مانیٹرنگ اسٹیشن کو اس کی موجودگی سے آگاہ کر دیتے ہیں۔ وہاں سے ملنے والی ہدایات کی روشنی میں اس پر نظر رکھی جاتی ہے یا اسے آزاد چھوڑ دیا جاتا ہے۔ ان میں سے بیشتر لوگ اپنے جسموں میں چپ کی موجودگی سے بے خبر ہوتے ہیں۔"

"اور فادر سرکار کے سینے میں جو آلہ نصب تھا، اسے تمہاری اصطلاح میں کیا کہتے ہیں؟"

"یہ صرف دل کی دھڑکنیں نشر کرتا ہے اس لئے اسے کارڈیو ٹرانسمیٹر کہتے ہیں۔"

"یہ کس طرح کام کرتا ہے ڈیئر ہیری؟" یہ سوال میں نے اپنے تجسس سے مجبور ہو کر پوچھا تھا۔

"اس کا بھی بالکل وہی اصول ہے۔" اس نے میری مداخلت پر کوئی احتجاج کئے بغیر جواب دیا۔ "فرق صرف اتنا ہے کہ مانیٹر کسی بھی نئے کارڈیو ٹرانسمیٹر کو براہ راست نہیں پہچان سکتا کیونکہ اس کا سگنل صرف دل کی دھڑکنوں پر مشتمل ہوتا ہے جنہیں پہچاننا ناممکن ہوتا ہے۔ اس خامی پر قابو پانے کے لئے ہر کارڈیو ٹرانسمیٹر تنصیب سے پہلے آنے کے ہر چوبیس گھنٹے بعد ایک خاص سگنیچر ٹون نشر کرتا ہے جو پہلے سے مانیٹر میں محفوظ ہوتی ہے۔ وہ مختصر ترین دھن والی ٹون سنتے ہی مانیٹرز اسے پہچان لیتا ہے اور یوں اسٹیشن والوں کو اپنی حدود میں آنے والے نئے ایجنٹ کا علم ہو جاتا ہے۔"

"لیکن مانیٹر کے دائرہ کار سے نکل جانے والوں کے بارے میں غلط فہمی کا امکان تو رہتا ہے؟" میں نے پوچھا۔

"قطب شمالی کے برفانی علاقوں کے علاوہ دنیا کا ہر خطہ مانیٹرز کی زد میں رہتا ہے کیونکہ ہر مانیٹر ڈھائی ہزار میل دور تک کام کرتا ہے۔ بعض علاقوں میں تو اتنے فاصلے پر مانیٹروں کی تعداد چار سے بھی زیادہ ہے البتہ فاصلہ گھٹنے بڑھنے سے سگنل طاقتور یا کمزور ہونے لگتے ہیں۔"

"ان معاملات میں تمہاری معلومات قابل رشک ہیں۔" ویرا نے اس کی تعریف کی۔

"یہ فوج کا شعبہ ہے اس لئے ہر جگہ ملٹری اتاشی ہی اس کے نگراں ہوتے ہیں۔ سسٹم کو جانے بغیر ہم لوگ اس سے کام نہیں لے سکتے اس لئے یہ ہماری تربیت کے نصاب میں شامل ہوتا ہے۔"

"میری بات ادھوری رہ گئی تھی۔ فوج تمہارے محافظ کو گاڑی سمیت گرفتار کرلے گی تو تم ہتھیاروں کے اسکینڈل سے خود کو کیسے بچا سکو گے؟" ویرا نے پوچھا۔ میری دانست میں یہ ایک اہم سوال تھا۔

کافی دیر بعد پہلی بار اس کی پراعتماد ہنسی کی آواز سنائی دی۔

"کسی کام میں ہاتھ ڈالنے کے بعد ہمیں ہر طرف نگاہ رکھنی پڑتی ہے۔ ادھر سے گڑبڑ کی بھنک ملتے ہی ہم نے علاقے کے تھانے میں محافظ کے گاڑی سمیت غائب ہو جانے کی ایف آئی آر درج کرا دی تھی۔ ہماری رپورٹ کے مطابق وہ کل رات کے بارہ بجے سے گاڑی سمیت غائب ہے۔ صبح سویرے رپورٹ درج کرانے کے بارے میں یہ جواز بہت مضبوط ہے کہ رات کو ہمارے رفقا رہنما تھے، پھر شنکے کے ازالے، اس کی واپسی کا انتظار کرنے کے ساتھ ہی اپنے طور پر اس کی تلاش میں مصروف تھے۔"

"لیکن اس کے بیان کا کیا بنے گا؟ اسے تمہارے موقف کا علم تو نہیں ہو سکے گا۔"

"ایک ادنیٰ ملازم کے مقابلے میں کاؤنسلیٹ کے موقف کو تسلیم نہ کرنا سفارتی آداب کی سنگین خلاف ورزی میں شمار کیا جاتا ہے۔ ایک بار تم خود کہہ چکی ہو کہ میری سفارتی حیثیت کے میری قومیت کی وجہ سے مجھے اس سرزمین پر سپرمین بنا دیا ہوا ہے۔ یہ دوسری بات ہے کہ آج تم نے مجھے مات دے دی ہے۔"

"ٹھیک ہے ہیری! اپنا دھیان رکھو۔ خدا کرے کہ تمہارا دن خوشگوار گزرے۔" ان اختتامی کلمات کے ساتھ ہی ویرا نے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

فون بند کرتے ہی ویرا نے اپنا مکا فضا میں اچھال کر اضطراری طور پر فتح کا نعرہ لگایا تھا۔

"بے وقوفوں جیسی حرکتیں نہ کرو۔" میں نے برا سا منہ بنا کر کہا۔ "تمہیں چوروں کی طرح ہر ایک کی باتوں کی سن گن لینے کی عادت پڑ گئی ہے؟"

"ارے!" وہ مجھ پر آنکھیں نکال کر غرائی۔ "ایک تو میں نے

عین وقت پر دخل اندازی کر کے تمہاری بگڑی ہوئی بات سنبھال لی اور تم مجھ پر ہی گرم ہو رہے ہو۔ تم زندگی بھر بھی اس کا کا جیسے خرانٹ دشمن کو اس طرح مفلوج نہیں کر سکتے تھے۔ میں تو اپنا بیڈ لی ہٹانے کے ارادے سے نکلی تھی لیکن تمہاری آواز سن کر کچن میں جانے کے بجائے ادھر آ گئی۔"

"تمہیں مذاق کا برا نہیں منانا چاہئے" غزالہ نے دخل دیتے ہوئے کہا "میرا خیال ہے کہ تم نے بہت بروقت مداخلت کی تھی۔ لانچ والے واقعے نے بیری کو ذہنی طور پر مفلوج کر کے رکھ دیا ہے۔ جب اس نے تمہیں مائی سرکار تسلیم کر لیا تھا تو میں خود حیران رہ گئی تھی۔ میں سمجھی تھی کہ یہ اس کی کوئی چال ہے لیکن وہ بری طرح بوکھلایا ہوا تھا۔ اسی حالت میں دیبا کی آمد تو ڑ باتوں کا سلسلہ شروع ہو گیا جس نے رہی سہی کسر بھی پوری کر دی۔"

"وہ تو جو کچھ ہوا' درست ہی ہوا۔ لیکن تمہیں لڑکیوں کی طرح اچھلنے اور چلانے کی کیا ضرورت تھی؟" میں نے دیبا کو گھورتے ہوئے کہا۔ "ہم کسی حویلی میں نہیں بلکہ ایک فلیٹ میں رہتے ہیں۔"

"تم جلتے رہو۔ مجھے جو کرنا تھا' وہ میں نے کر لیا۔" اس نے اپنے دونوں ہاتھوں کے انگوٹھے اپنی کمر پر ٹکائے اور رقص کرنے والے انداز میں لہراتی ہوئی کچن کی طرف چلی گئی۔

"بلاوجہ اسے نہ چڑایا کرو۔" غزالہ نے مجھے ناصحانہ لہجے میں سمجھایا۔

میں نے اس کی بات کاٹ دی "تم سلطان شاہ کو اس سے شادی پر آمادہ کر لو تو یہ ساری باتیں خود بخود ختم ہو جائیں گی۔ میں شرط لگا سکتا ہوں کہ ان کی شادی ہو گئی تو سلطان شاہ اسے نیچے والے برقع میں لپیٹ کر گھر میں محصور کر کے رکھ دے گا۔"

"اب تم ہر وقت اسی بات کا ریکارڈ لگائے رہو گے۔" وہ چڑ کر بولی۔ "ان دونوں کے سامنے اس موضوع کو نہ لے بیٹھنا ورنہ وہ دونوں ہی بھڑک جائیں گے....."

میں اس کی پوری بات سنے بغیر ہنستا ہوا وہاں سے اٹھ گیا۔ باتوں ہی باتوں میں خاصا وقت گزر چکا تھا' اس لئے میں نے عجلت میں لباس تبدیل کیا اور دیبا کا دوبارہ سامنا ہونے سے پہلے فلیٹ سے روانہ ہو گیا۔

کراچی کے ساحل سے غیر قانونی ہتھیاروں سے لدی ہوئی لانچ کے پکڑے جانے کی خبر سب سے بڑی اور سنسنی خیز تھی۔ اس لئے شام کو شائع ہونے والے کئی اخبارات قبل از وقت بازار میں آ گئے تھے۔ چند روڈ پر آتے ہی پہلے ٹریفک سگنل پر میں نے ایک ہاکر سے تمام اخبارات خرید لیے۔

ہر اخبار کی سرخی گھوڑا کریک کے واقعات کے بارے میں تھی لیکن سرخیوں کا انداز جداگانہ تھا۔ ایک اخبار نے کروڑوں کی مالیت کے جدید ترین جنگی ہتھیاروں اور مواصلاتی آلات کے بارے میں سرخی جمائی تھی۔ دوسری سرخی ہتھیاروں سے لدے ہوئے سینکڑوں ٹرکوں کی گرفتاری کے بارے میں تھی۔ ایک ذیلی سرخی میں قاسم کا نام بھی نمایاں تھا۔ سگنل سبز ہونے سے پہلے میں نے سرسری طور پر تینوں اخبارات دیکھ ڈالے لیکن ان میں کہیں بھی امریکی کاؤنسلیٹ کی کار اور محافظ کا ذکر نہیں تھا۔ معاملے کی نازک نوعیت اور شدید عوامی رد عمل کے خطرے کے پیش نظر حکام نے اس پہلو کو صیغہ راز میں رکھا تھا یا کاؤنسلیٹ سے رجوع کرنے تک' اس کا افشا ملتوی کر دیا تھا۔

جب تک سینڈر زندہ تھا' دیبا اور اس کا استقبالیہ پر مجھے خوش آمدید کہتا تھا۔ سینڈر کی موت کے بعد میں نے شیر شاہ کو اس کا جانشین نامزد کر دیا تھا اس لئے اس نے بھی پرانی روایات کو برقرار رکھا۔

"چیف کافی دیر سے آیا ہوا ہے۔" اس نے میرے ساتھ چلتے ہوئے میری معلومات میں اضافہ کرتے ہوئے کہا۔ "اس نے آتے ہی تمہارے بارے میں دریافت کیا تھا۔"

"اس کی مہمان موجود ہے یا چلی گئی؟" میں نے اس کی بات کو نظر انداز کرتے ہوئے بے پروایانہ لہجے میں سوال کیا۔

"اس کے بارے میں تم کیا جانو؟" اس کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔

"اپنے دفتر اور لوگوں کے بارے میں باخبر نہ رہوں تو مجھے تمہارا باس کہلانے کا کوئی حق نہیں رہے گا۔"

"وہ اس وقت بھی موجود ہے۔" اس نے آہستگی سے کہا۔ "چیف کے آنے کے دس منٹ بعد آئی تھی۔ وہ اسی وقت سے اندر ہی بیٹھی ہوئی ہے۔ کمرے کے باہر مسلسل سرخ بلب جل رہا ہے۔"

میں شیر شاہ کو باہر ہی چھوڑ کر اپنے دفتر میں داخل ہو گیا۔ پچھلے دن کی سے نوشی کی بو اس وقت بھی فضا میں رچی ہوئی تھی۔ سیٹھ حبیب جیوانی کی طرح میرے کمرے میں بھی کیبل فون سے منسلک ٹیپ ریکارڈر موجود تھا۔ میں نے پیغام سیٹھ حبیب جیوانی کے حوالے کرنے سے پہلے ایک بار پھر کیسٹ پلیئر آن کر دیا۔ اس بار بھی وہ آوازیں ناقابل فہم اور سماعت پر بوجھ ثابت ہوئیں۔

جب تک میں باہر اور دوسری مصروفیات میں الجھا رہا تھا' پراسرار صوتی پروگرام کو بھولا رہا لیکن دفتر میں آتے ہی ایک بار پھر یہ مسئلہ میرے ذہن پر سوار ہو گیا۔ میں اپنا چیف کے باپ کی حیثیت سے اچھی طرح جانتا تھا کہ دنیا میں پاکستان کی حد تک کوئی بھی خفیہ زبان رائج نہیں تھی اس لئے اس پیغام سے حبیب جیوانی کوئی مفہوم اخذ کرنے سے قاصر رہتا۔ ایسی صورت میں یہ پیغام کیوں دیا گیا تھا؟ اس کا مخاطب کون تھا؟ یہ سوالات ایسے تھے جن پر حبیب جیوانی ہی کوئی روشنی ڈال سکتا تھا۔ میں نے انٹرکام کا بٹن دبا کر اطلاع دی جو میرے اور جیوانی کے کمروں کو ملاتی تھی۔

"وہ چلی گئی ہے۔ اب تم آ سکتے ہو۔" حبیب جیوانی کی...

ہدایات دے کر سلسلہ منقطع کر دیا۔

میں اس کے کمرے میں داخل ہوا تو فضا بھینی بھینی خوشبو سے مہک رہی تھی اور حبیب جیوانی اندھیرے کے بجائے روشنی میں اپنی میز کے پیچھے بیٹھا ہوا تھا۔ میں اس سے نگاہیں چار کر کے معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ ایک کرسی پر بیٹھ گیا۔ بیٹھنے سے پہلے ریکارڈ کیا ہوا کیسٹ اس کے سامنے رکھ دیا تھا۔

"بہت سوچ بچار کی ضرورت نہیں' وہ میرے پاس کام کے سلسلے میں آئی تھی۔ دفتر کو میں دفتر ہی سمجھتا ہوں اور تم سے بھی یہی توقع رکھتا ہوں۔" اس نے کیسٹ پر کوئی توجہ دیے بغیر کہا۔

"اس میں سیلان والا پیغام محفوظ ہے۔" میں نے موضوع بدلنے کے لئے کیسٹ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ وہ زور سے ہنکارا بھرا۔ "اسے کتنی بار سنا ہے' تم نے؟"

"دو بار۔" میں نے ایمانداری کے ساتھ اعتراف کرتے ہوئے کہا کیونکہ اس بارے میں میرا انکار قطعی غیر فطری ہوتا۔ "لیکن میں اس کا ایک لفظ بھی سمجھنے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔"

"ہو بھی نہیں سکتا۔ یہ پیغام وہی سمجھ سکتا ہے جس کے لئے بھیجا گیا ہے۔"

"تو کیا مافیا میں تمہارے علاوہ بھی کوئی ایسا ہے جو ایسی باتیں' چیزیں یا زبان جانتا ہے جو تم نہیں جانتے۔"

"مافیا میں نہیں' وہ مافیا سے باہر ہے۔" اس نے جلدی سے میری تصحیح کی۔

"اور تم اسے جانتے ہو۔ تمہیں پہلے سے معلوم تھا کہ پیغام تمہارے لئے ناقابل فہم ہو گا۔"

"ابھی آنے والی خاتون مجھے اس شخص کا نام بتا کر گئی ہے۔ پیغام کے کوڈ میں ہونے کے بارے میں میرا اندازہ تھا جس کی تم نے تصدیق کر دی اب یہ کیسٹ تم ہی کو اس شخص تک لے جانا ہو گا۔ وہ پولیس کے محکمے کا ایک بڑا افسر ہے۔ کیسٹ سن کر وہ تمہیں کچھ بریفنگ بھی دے گا۔"

"اس پولیس افسر کا مافیا سے کیا تعلق ہو سکتا ہے؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"تم ایک پولیس افسر کی بات کر رہے ہو؟ جنوبی امریکا کے جن ملکوں میں مافیا کے ذاتی ذہین اور با صلاحیت ہیں وہاں پوری پوری حکومتیں مافیا کی زر خرید ہیں۔ تم والے ہزاروں میل دور آ کر یہاں کامیابیاں حاصل کر لیتے ہیں لیکن مافیا کے گروہ کا سراغ لگاتے ہوئے ان سے پیچھے ہیں۔"

"اس پولیس افسر کے لئے ایسا کیا پیغام ہو سکتا ہے جس سے تمہیں بے خبر رکھا جا رہا ہے۔" میرے لئے حبیب جیوانی کا یہ اطمینان حیرت کا سبب بن رہا تھا۔

"مافیا کے بارے میں تمہاری سوچ یکی ہے اس لئے تم اس طرح سوچ رہے ہو ورنہ یہ پیغام اس افسر کو براہ راست بھی بھجوایا جا سکتا تھا۔ تم یہ کیوں بھول رہے ہو کہ ہمارے گروہ میں کیا' دوسرے مافیا کے کارندے بھی منڈلاتے رہتے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ وہ بھی ان ہی میں سے ایک ہو۔"

"اور وہ غلام رسول والا قصہ کیا ہے؟" میں نے چند ثانیوں کے سکوت کے بعد' بے چینی سے پہلو بدلتے ہوئے پوچھا۔

"غلام رسول کے خلاف ملکی مفادات کے خلاف سازش اور بغاوت کرنے کے الزام میں مضبوط مقدمہ قائم کر لیا گیا ہے۔ وہ اپنے علاقے ہی نہیں' ملک بھر میں بہت اچھی ساکھ رکھنے والا جدی پشتی سیاستداں ہے۔ اس مقدمے اور گرفتاری کے باوجود اس کے ورثوں کا خیال ہے کہ اسے بدنام کرنے کے لئے مخالفین نے اسے اس مقدمے میں پھنسایا ہے۔ اس لئے اس وقت اس کی مدد کرنا ضروری ہو گئی ہے۔"

"تمہیں پولیس افسر کے نام سے آگاہ کرنے والی خاتون کن لوگوں سے تعلق رکھتی ہے؟" اس وقت حبیب جیوانی نے اپنی باتوں سے مجھے بری طرح الجھا دیا تھا۔

"وہ صرف ایک مخبر ہے۔" اس نے مجھے بتایا "وہ میرے لئے دوسرے مافیا والوں کے پیغامات لاتی ہے۔ اسی طرح مجھے کوئی اہم بات ان تک پہنچانی ہو تو میں اسے مطلع کرتا ہوں۔ اسے مہینے' دو مہینے میں ایک آدھ بار ہی پیغام رسانی کے لئے استعمال کیا جاتا ہے لیکن اس خدمت کے لئے اسے مستقل طور پر بھاری تنخواہ ادا کی جاتی ہے۔"

"کوئی معزز خاتون ہے؟" میں نے براہ راست اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔

اس نے اپنے سر کو نفی میں جنبش دی اور کہا "بازار حسن میں ناچنے گانے کا دھندا کرتی ہے۔ ایسی جگہوں پر آدمی کسی کی نظر میں آئے بغیر' ہر وقت رسائی حاصل کر سکتا ہے۔"

"لیکن اس طرح وہ مافیا کے اندرونی رازوں سے واقف نہیں ہو جاتی؟"

"اس کے لئے وہ پیغام ادھورے اور مہمل ہوتے ہیں۔ مثلاً آج وہ اس افسر کے نام کے علاوہ یہ بتلا گئی تھی کہ پولیس بازار حسن سے بھاری بھتا وصول کر رہی ہے۔ اس کے لئے یہ ایک خبر تھی۔ اس کا خیال تھا کہ شاید میں پولیس والوں کی زیادتی کی کوئی روک تھام کر دوں گا لیکن اشارہ یہ تھا کہ اس شخص کا پولیس کے محکمے سے تعلق ہے۔ پیغام سنتے ہی میں سمجھ گیا کہ کیسٹ کس کو پہنچانا ہے۔"

"اور اگر ہم نادانی کی وجہ سے کیسٹ غلط ہاتھوں میں پہنچ گیا تو کیا ہو گا؟"

"کچھ بھی نہیں کیونکہ غیر متعلقہ آدمی کے لئے ریکارڈ کیا ہوا

پیغام مسلسل ثابت ہوگا۔"

"لیکن وہ شبے میں مجھے تو روک سکتا ہے۔ پولیس والے تو دور دور جا کر شکار کھیلتے ہیں۔ گھر آئے ہوئے شکار کو کون آسانی کے ساتھ جانے دے گا؟"

"جو لوگ اس طرح بال کی کھال نکالنے کے عادی ہوتے ہیں' انہیں ہر ٹیڑھے کام سے دور رہنا چاہئے۔" وہ طنزیہ لہجے میں بولا۔ "بلکہ انہیں تو کسی مزار کا مجاور یا حلوائی بن جانا چاہئے۔"

"میرے لئے کیا حکم ہے؟" میں نے اس کے طنز کو نظر انداز کرتے ہوئے پوچھا۔

"پہلا کام یہ کیسٹ' اس پولیس افسر تک پہنچانا ہے۔ رسمی گفتگو کے علاوہ تم اس سے مزید کچھ نہیں کہو گے اور اس کی ہدایت کے بغیر وہاں سے نہیں لوٹو گے۔ اس کے بعد ہم سوچیں گے کہ غلام رسول کی مدد کے لئے کیا کیا جا سکتا ہے۔ رہا تلا علم خان کا معاملہ تو میں اسے فون کروں گا اور اپنی اصلیت ظاہر کئے بغیر' پانیا کے اہم کارندے کی حیثیت سے کسی بڑے ہوٹل کے کمرے میں ان دونوں کی دعوت کر دوں گا۔"

"بس یہ خیال رکھنا کہ آج کل پولیس کے ساتھ ساتھ فوج بھی بہت چوکس نظر آنے لگی ہے۔"

"ہاں!" وہ چونک کر بولا "ہر دوسرے تیسرے دن کوئی نہ کوئی بڑی خبر چلی آ رہی ہے۔ پہلے سکھر کے خونیں واقعات رونما ہوئے جس میں غلام رسول کو بھی ملوث کیا گیا ہے۔ پھر صحرائے تھر سے آپریشن ڈیزرٹ ٹریپ کی خبر آئی اور اب غیر قانونی ہتھیاروں کی برآمدگی کی افواہیں گردش کر رہی ہیں۔"

"یہ افواہیں نہیں ہیں۔ شام کے اخبارات نے اس واقعے پر شہ سرخیاں لگائی ہیں۔"

"شام کے اخبارات ابھی سے بازار میں آ گئے؟" اس نے چونک کر اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے پوچھا۔

"خبر چھاپنے میں سبقت کا معاملہ تھا نا۔" میں نے کہا "تین اخبار میری گاڑی میں بھی پڑے ہوئے ہیں۔"

"منگوا لو!" اس نے مجھے ہدایت دیتے ہوئے کسی بے آواز سوئچ کو چھیڑا۔ اس کی کرسی پر یک بیک اتنی گہری تاریکی چھا گئی کہ اسے دیکھنا ناممکن ہو گیا۔ میری سمت میں پڑنے والی روشنی میں اضافہ ہو گیا تھا۔ اس تضاد کا مطلب یہی تھا کہ روشنی میں موجود کوئی بھی شخص یہ نہ دیکھ سکے کہ میز کے پیچھے کون بیٹھا ہوا ہے اور کیا کر رہا ہے۔

انٹرکام پر ہدایت دینے کے چند ہی منٹ میں شیر شاہ' ادب اور احترام کے ساتھ تینوں اخبارات لے آیا۔ اس کے لوٹ جانے پر حبیب جیوانی نے دوبارہ روشنیاں بحال کیں اور اخبارات دیکھنے لگا۔ اخباری اطلاعات پڑھتے ہوئے' اس کے بشرے پر حیرت اور بے یقینی کا تاثر لحہ بہ لحہ گہرا ہوتا جا رہا تھا۔

"یہ تو شرم کی بات ہے کہ ہماری ناک کے نیچے' قاسم علی جیسی موئی سوئی کاروباری اسامیاں پل رہی ہیں اور ہم ان سے کوئی سودا کرنے کے قابل نہیں ہو سکے۔" چند منٹ کے بعد اس نے زبان کھولی تو میں دل ہی دل میں' اس کی ذہنی استعداد پر لعنت بھیجے بغیر نہ رہ سکا۔

وہ سمجھ رہا تھا کہ مذکورہ کھیپ قاسم برادرز والوں نے اسمگل کرائی تھی۔ اگر وہ اس کھیپ میں شامل ہتھیاروں کی نوعیت پر ذرا بھی غور کر لیتا تو سمجھ لیتا کہ اس قدر مہنگے' جدید ترین اور خصوصی ہتھیاروں کی' کھلی منڈی میں بالکل بھی مانگ نہیں تھی۔ مختلف علاقوں میں سرگرم عمل ڈاکو اور دہشت گرد بھی' بڑے بگڑے بوالہوس' خودکار رائفلوں اور کندھے سے فائر کئے جانے والے' ہلکے پھلکے راکٹ لانچروں کے علاوہ' بھاری ہتھیاروں پر ہاتھ نہیں رکھتے تھے اس لئے خالص فوجی نوعیت کے ہتھیاروں پر مشتمل وہ کھیپ کسی خاص مقصد کے لئے منگوائی گئی تھی۔

"قاسم علی اس چکر سے نکل گیا تو ضرور اس سے ملوں گا۔"

میں نے بحث سے بچنے کے لئے پرخلوص لہجے میں کہا "جب سے میرا اور تمہارا ساتھ ہوا ہے' انہیں سرد کر بیٹھنے کا موقع ہی نہیں مل سکا ہے۔ بزنس پالیسیوں پر تم سے بریفنگ مل جائے تو میں اچھے طور پر بھی بہت کچھ کر سکتا ہوں۔"

"اخبار میرے پاس چھوڑ دو اور تم نکل جاؤ!" اس نے آگے پڑا ہوا کیسٹ میری طرف بڑھاتے ہوئے کہا۔ "میں بلا وجہ تمہارا وقت برباد نہیں کرنا چاہتا۔"

"اس سے ملنے کے لئے کوئی پاس ورڈ ہو تو بتا دو۔" میں نے کیسٹ جیب میں ڈال کر اٹھتے ہوئے کہا "پیچان نہ ہونے کی وجہ سے وہ مجھے وقت دینے سے ہی انکار کر دے۔ پولیس والے جب تک اپنی سیٹ پر ہوتے ہیں' عموماً فرعون بنے رہتے ہیں۔"

"سوری' اس کا حل تم ہی کو سوچنا چاہئے۔ میرے پاس کوئی پاس ورڈ نہیں ہے۔"

میں اس کے دفتر سے نکلا اور پھر سیدھا باہر ہی نکلتا چلا گیا۔ پولیس ہیڈ کوارٹر میں سادہ پوش اور باوردی پولیس والوں کے ساتھ ہی' نچلے درجے کے ضمانت کے لوگ بھرے ہوئے تھے۔ ان میں ایسی کی حد تک صاف ستھرے اور معزز نظر آنے والے خال خال تھے۔ اس بڑے افسر کے دفتر تک پہنچنے میں مجھے کوئی دقت نہیں ہوئی لیکن بند دروازے پر کھڑے ہوئے سپاہی نے مجھے براہ راست اندر جانے سے روکتے ہوئے' برابر والے

ے کی طرف ہانک دیا۔
اس دروازے سے داخل ہوتے ہی میں نے خود کو دیدہ زیب بچھے ہوئے میز اور بوسیدہ صوفوں کے درمیان پایا جہاں ضرورت مند "شرف باریابی" کے لئے اپنی باری کے انتظار میں بیٹھے تھے۔ اگلے اور اندرونی کمرے میں ایک اسٹینو ٹائپسٹ ساتھ براجمان تھا۔ اسی کمرے میں مزید تین چپراسی موجود تھے۔ کمرے سے ایک بغلی دروازہ "افسر بالا" کے کمرے میں کھلتا تھا۔ جسے صرف ان کا عملہ ہی آجا سکتا تھا۔

میں نے ایک رقعہ پر اپنا نام لکھ کر چپراسی کو دیا تو اس نے مجھ تیکھی نظروں سے میرے سراپا کا جائزہ لیا اور بغلی دروازے سے اندر چلا گیا۔ میں بیرونی کمرے میں ٹہل ٹہل کر ہاتھ جھاڑتے ہوئے ایک صوفے پر آبیٹھا۔

وہاں بیٹھے بیٹھے تقریباً آدھا گھنٹا گزر گیا لیکن کسی کی باری نہ آئی۔ چپراسیوں کی سرگرمیوں اور باتوں سے اندازہ ہوا کہ صاحب اپنے چند مہمانوں کی میزبانی میں مصروف تھے۔

خدا خدا کر کے انتظار کی وہ کٹھن گھڑیاں ختم ہوئیں اور باری باری بلائے جانے کی ضرورت کا کوئی احساس کئے بغیر تمام افراد کو یکبارگی اندر جانے کی چھوٹ دے دی گئی۔ میرے علاوہ سب لوگ بکریوں کی طرح بیرونی دروازے سے اس شاندار دفتر میں داخل ہوئے جہاں قالین سے لے کر فرنیچر تک سب کچھ نیا تھا کوئی موجود بھی نہیں تھا۔ باوردی "افسر اعلیٰ" بڑی شان سے اکڑا ہوا میز کے پیچھے براجمان تھا۔ اس کی عقبی دیوار پر قائد اعظم کی تصویر دیوار پر آویزاں تھی۔ قائد اعظم کی تصویر کا وہ انداز میں نے پہلے بھی بہتیرے دفتروں میں دیکھا ہوگا لیکن اس کا رمز نہ سمجھ سکا تھا۔ اس روز مجھے معلوم ہوا تھا کہ میں جس افسر سے ملنے آیا اس کے مفادات مافیا کے ساتھ مشترک ہیں اس لئے مجھے

احساس ہوا کہ افسران قائد اعظم کی تصویر کو اپنی پشت پر اس لئے آویزاں کرتے ہیں کہ اپنے معاملات میں قائد اعظم کی نظروں کا سامنا کرنے سے بچے رہیں۔ جب کہ ان کے مخاطب کو ہر لمحے یہ احساس رہے کہ اس کے ساتھ "برا یا بھلا جو کچھ بھی ہو رہا ہے" قائد اعظم کی تصویر کے زیر سایہ ہو رہا ہے۔ اس لئے وہی اس کا مقدر ہے۔

افسر بالا کی میز کے سامنے ملاقاتیوں کے لئے تین کرسیاں رکھی ہوئی تھیں۔ باقی افراد دیوار کے ساتھ قطار میں لگی ہوئی کرسیوں پر بیٹھ گئے۔ میں نے دانستہ آخری نشست سنبھالی کیونکہ میں تخلیے میں ملنے کا خواہاں تھا۔ وہ صاحب اپنے محکمے کے گھاگ افسر نظر آتے تھے۔ انہوں نے نرمی اور اپنی پیشہ ورانہ ذہانت سے کام لیتے ہوئے ملاقاتیوں کو تیزی سے نمٹانا شروع کر دیا۔ لوگ ان کے منصب اور وردی سے پہلے ہی مرعوب تھے اور اپنے شانوں پہ اپنے کسی عزیز کے کسی جرم کا بوجھ لئے پھر رہے تھے اس لئے بھی اس افسر کی گولیاں کھا کے بے مزہ ہوا۔

اگلی کرسیاں خالی ہوتے ہی لوگ نشستیں بدل کر پیش قدمی کرتے جا رہے تھے۔ مجھے نظر آ رہا تھا کہ جتنا وقت میں نے انتظار میں گزارا تھا، اس سے کہیں کم وقت میں مجھے تخلیہ میسر آنے والا تھا لیکن میری باری آنے سے پہلے ہی میرے بعد بھی کئی افراد اندر آکر کرسیوں پر براجمان ہو گئے اور میں تخلیے کی امید پر اپنے وقت کے ناخواستہ زیاں پر افسوس کئے بغیر نہ رہ سکا۔ میرا دل چاہا کہ میں اٹھ کر واپس چل دوں لیکن ایسا کرنا آداب افسری کی توہین کے مترادف ہوتا۔ وہاں کوتوال اور کوتوالی دونوں ہی موجود تھیں۔ اس لئے کسی قسم کا کوئی خطرہ مول لینا قرین عقل نہیں تھا۔

میری باری آئی تو میری بائیں جانب والی کرسی پر ایک مظلوم سا شخص "افسر اعلیٰ" کے مقابل موجود تھا۔ وہ افسر میری دائیں جانب والے کو نمٹا کر جوں ہی میری طرف متوجہ ہوا، میں نے سیٹھ حبیب جیلانی کی ہدایت پر حرف بہ حرف عمل کرتے ہوئے اپنی زبان سے کچھ کہے بغیر کیسٹ اس کی طرف بڑھا دیا۔

کیسٹ پر نگاہ پڑتے ہی وہ عینک کی اوٹ سے مجھے گھورنے لگا۔ کیسٹ لیتے ہوئے اس کے حلق سے ایک ہنکارا برآمد ہوا اور اس نے فوراً ہی اپنی میز کے نیچے لگے ہوئے گھنٹی کے بٹن پر انگلی رکھ دی۔ باہر گھنٹی کی مترنم آواز گونجی اور اس وقت تک گونجتی ہی رہی۔



جب تک ایک بوکھلایا ہوا سپاہی بغلی دروازے سے اندر نہیں آگیا۔ افسر نے فوری طور پر تم خیدہ سپاہی پر کوئی توجہ نہیں دی بلکہ مجھے بھی بھول کر یوں غور سے کیسٹ کو دیکھنے لگا جیسے اسے ہی بغیر زبانی طور پر پڑھ لینے کا ارادہ رکھتا ہو۔

"تراب علی!" افسر نے اپنے اردلی کو مخاطب کر کے کہا "ان لوگوں کو باہر لے جاؤ' میں ایک ڈیڑھ گھنٹے تک کسی سے نہیں مل سکوں گا۔"

افسر کا رویہ مجھے بہت ناشائستہ بلکہ بھونڈا محسوس ہوا۔ اگر وہ ملاقات کے منتظر افراد سے ذرا سی معذرت کر کے انہیں باہر جانے کے لئے کہتا تو کوئی بھی اس کی بات ماننے سے انکار نہیں کر سکتا تھا۔ لیکن بات وہی آداب افسری والی تھی۔ شاید وہ غیر شعوری طور پر اس ازلی اور بدنصیب تعلق کو منقطع کرنا اپنی شان کے خلاف سمجھتا تھا۔ وہ اس کی بادشاہی تھی اور وہ وہی کچھ کر رہا تھا جو اس کی اپنی رضا تھی۔

اردلی کے متوجہ ہونے سے پہلے ہی' میرے علاوہ سب لوگوں نے' کھلائے ہوئے چہروں کے ساتھ' اپنی کرسیاں چھوڑ دیں۔ مجھے ٹس سے مس ہوتا نہ دیکھ کر اردلی بگڑے ہوئے لہجے میں مجھ سے مخاطب ہوا "تم نے سنا نہیں کہ صاحب نے ابھی ابھی کیا حکم دیا ہے؟" اس کے تیوروں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ میں نے اس کا سوال ختم ہوتے ہی کرسی نہ چھوڑی تو وہ میرا بازو پکڑ کر' مجھے کرسی سے اٹھا دے گا۔

وہ مذاکرات صاحب کے عین سر پر ہوئے تھے لیکن وہ تغافل اختیار کئے' بدستور کیسٹ کے مشاہدے میں منہمک رہا۔ اپنی ذات میں اس کی عدم دلچسپی محسوس کرتے ہوئے میں نے اندازہ لگایا کہ شاید وہ اکیلے میں کیسٹ سننا چاہتا ہے۔ اس لئے میں نے "بے آبرو" ہونے سے پہلے کرسی چھوڑنے کا ارادہ کر لیا۔ اس وقت تک بیشتر افراد اس کمرے سے باہر جا چکے تھے۔ جو نہ گئے تھے وہ بھی واپسی کی راہ پر گامزن تھے۔

"تم کہاں جا رہے ہو؟" میرے اٹھتے ہی' افسر نے چونک کر درشت لہجے میں پوچھا۔

"... آپ کا اردلی..." اس ناگہانی سوال پر میں ہکلا کر رہ گیا۔

"تراب علی' تم جاؤ مجھے ان سے بات کرنی ہے۔" اس نے اپنے سپاہی سے کہا پھر مجھ سے بولا "بیٹھو!"

"اس میں کیا ہے؟" اس نے کیسٹ کو انگلیوں میں گھماتے ہوئے مجھ سے پوچھا۔ اس کی عقابی نگاہیں میرے چہرے پر مرکوز ہو کر رہ گئی تھیں۔

"مجھے علم نہیں۔" میں نے بے بسی سے کہا۔ ویسے بھی وہ سوال میرے لئے غیر متوقع تھا۔

"کہاں سے آئے ہو؟" اس بار بھی اس نے ٹیڑھا سوال کیا تھا۔

"ٹرنک کال سے۔" میں اس براہ راست سوال کا جواب کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔

اس نے اپنی میز کی دراز سے ایک چھوٹا لیکن خاصا پلیئر نکالا' اس میں لگا ہوا کیسٹ نکال کر دراز میں ڈالا اور ہوا کیسٹ لگا کر پلیئر آن کر دیا۔

کمرے کی فضا میں وہی نامانوس اور بے مقصد آوازیں لگیں جو میں پہلے بھی کئی بار سن چکا تھا لیکن آوازوں پر اس بدلتا ہوا ردعمل بہت حیرتناک تھا۔ ابتدا میں وہ بری طرح پھر حیران نظر آیا اس کے بعد تشویش کی علامات اس کے لحظہ بہ لحظہ گہری ہوتی چلی گئیں۔

کیسٹ ختم ہونے پر اس نے پُر تفکر انداز میں پلیئر دوبارہ دراز میں ڈال دیا۔

"کیا سمجھے؟" اس نے دونوں ہاتھ' میز کی شفاف مجھ سے پوچھا۔

"کچھ بھی نہیں۔ یہ تو عجیب سی' بے مقصد آوازیں یہ کوئی زبان تھی تو میں بدقسمتی سے' اس سے بالکل بے خبر تھا۔"

"تم غلام رسول کے نام سے واقف ہو؟" اس کی آنکھ یک بیک تفکر آمیز اداسی جھلکنے لگی تھی جیسے اس پر کوئی ناپسندیدہ اور دوتلی بوجھ آ پڑا ہو۔ میں نے اثبات میں سر ہلایا۔

"یہ جانتے ہو کہ وہ آج کل کہاں ہے؟" اس کا لہجہ سرگوشیانہ ہو گیا۔

میں نے اپنے سر کو نفی میں جنبش دیتے ہوئے کہا " معلوم ہے کہ وہ پکڑا گیا ہے۔ وہ کہاں اور کس ادارے کی ہے' میں اس سے ناواقف ہوں۔"

"تم کان کھول کر سن لو کہ وہ آج کل کراچی سینٹرل خطرناک قیدیوں کے وارڈ میں بند ہے۔" اس بار اس کی آ دلچسپی اور متجسس تیز ہو گئی تھی اور نگاہیں بے چینی کے سا دونوں دروازوں کا طواف کر رہی تھیں۔

"بہت بہتر!" میں نے تھوک نگلنے کی کوشش کرتے وقت تمام کہا۔ میرے لئے وہ صورت حال بالکل غیر متوقع فرسا تھی۔ حبیب جیوانی نے مجھے بیدار کرائی سے باز بات سننے کا حکم دیا تھا لیکن وہ قوی الاعصاب افسر پریشان ہو گیا تھا کہ مجھے ہدایت دینے کے بجائے' خو کرکے اپنا بوجھ ہلکا کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔ اس میں غلام رسول کے بارے میں بات چھیڑی تھی' اس تھا کہ خفیہ پیغام میں اسی کے بارے میں کچھ احکام او موجود تھیں۔ وہ ایک عجیب اتفاق تھا کہ حبیب جیوانی

رکھا جا رہا تھا، وہی یہاں بھی درپیش تھا۔

"اور تمہیں اس کو وہاں سے اغوا کر کے جلد از جلد سرحد پار لے جانا ہے۔" اس نے کہا۔

مجھے یوں محسوس ہوا جیسے اس نے پوری قوت کے ساتھ میرے سر پر ہتھوڑا دے مارا ہو۔ میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا اور شاہی حکم پر میری آنکھوں کے سامنے اندھیرا چھانے لگا۔ دھیمی آواز میں دبے ہوئے، اس حکم کے آخری الفاظ مجھے دور افتادہ کنوئیں کی تہ سے ابھرتے ہوئے محسوس ہوئے تھے۔

مجھے علم تھا کہ وہ میرے سامنے بیٹھا ہوا تھا۔ میرے اور اس کے درمیان میں تین چار فٹ کی ایک چوبی میز حائل تھی لیکن اس کے لبوں سے نکلے ہوئے، نادر شاہی احکام سن کر میرے اوسان اس قدر خطا ہوئے کہ میرے دل و دماغ اور فکر و نظر نے میرا ساتھ دینے سے انکار کر دیا۔ اس کی آواز مجھے کسی دور افتادہ کنوئیں کی تہ سے آتی ہوئی سنائی دے رہی تھی اور اس کا چہرہ مجھے ہوا میں معلق ہوئی کسی خلائی شبیہہ کی طرح نظر آ رہا تھا۔ حبیب جیوانی نے مجھے اس کے سامنے جس کم گوئی کا مظاہرہ کرنے کی ہدایت کی تھی وہ مجھے اسی قدر بسیار گوئی پر مجبور کر رہا تھا۔ اس نے صرف اظہار الفاظ نہیں کیا تھا، بلکہ وہ مجھے ہدایات دے کر شاید میری تائید کا طالب تھا۔

اس کیفیت میں جو چند ثانیے گزرے، وہ میرے لئے ایک صدی سے کم نہیں تھے۔ میں اپنے ایک بالادست اور بارسوخ افسر کے سامنے، ایک بچے کی طرح بیٹھا ہوا تھا۔ بھیڑ کے ایک بچے کی طرح، جو نہ اپنا مافی الضمیر واضح کر سکتا تھا اور نہ اپنے گرد بچھے جالوں کو سمجھنے پر قادر تھا۔

یہ میری لاشعوری کیفیات تھیں لیکن شعور پر یہ بھاری وزن ہوا تھا کہ میں مافیا کے ایک ذمے دار نمائندے کی حیثیت سے پولیس کے ایک سینئر اور بااختیار افسر کے روبرو موجود تھا۔ اس دربار میں میری ذرا سی کوتاہی بھی میرے لئے مکمل تباہی بلکہ ہلاکت کا پیش خیمہ بن سکتی تھی۔ وہ صرف پولیس کا ایک اعلیٰ افسر ہی نہیں بلکہ مافیا یا انڈر ورلڈ مافیا کا کوئی اہم رکن بھی تھا۔ اس کے ایک اشارۂ ابرو پر میرے مقدر کا کوئی مثبت یا منفی فیصلہ کیا جا سکتا تھا۔

کمپیوٹر پر جب کسی بٹن کو دبا کر کوئی کمانڈ دیا جاتا ہے تو اس کا جواب چارٹ کی صورت میں نمودار ہو جاتا ہے۔ اس مختصر وقفے میں کمپیوٹر کے دماغ، یعنی سی پی یو یا سینٹرل پراسیسنگ یونٹ پر کیا قیامت گزرتی ہے، کتنے برقی اشاروں کا تبادلہ ہوتا ہے، اس کا احاطہ کرنا ایک عام آدمی کے بس سے باہر ہے۔ بالکل اسی طرح، اس افسر کے سامنے میرا بیٹھا رہنا ایک بہت سادہ اور فطری سا عمل تھا لیکن ان چند لمحوں میں میرا ذہن جس ذہنی قیامت سے دوچار رہا تھا، اس کا ادراک بھی کسی کے بس میں نہیں تھا۔

زندگی کی سطح پر رونما ہونے والی، ان ہوش ربا تبدیلیوں کے نتیجے میں، سب سے پہلے میری بصارت کی دھند صاف ہوئی اور مجھے اس کا موہوم سا ہیولا یا چہرہ، اپنے پورے خدوخال کے ساتھ نظر آنے لگا۔ پھر میرے کان بھی اس کی آواز سننے پر مجبور ہوتے چلے گئے۔

"اگر تم ذہین اور بیدار مغز ہو تو یہ کام تمہارے لئے مشکل نہیں ہونا چاہئے؟" وہ میرے چہرے پر نظریں گاڑے پُریقین لہجے میں کہہ رہا تھا۔ "بزدلی اور کند ذہنی ہو تو تم بے موت مارے جاؤ گے۔"

"بہت بہتر" میں نے انتہائی لجاجت بھرے لہجے میں کہا "میں یہ پیغام ان لوگوں تک پہنچا دوں گا جنہوں نے مجھے یہاں بھیجا ہے، مجھے تو یہ بتایا گیا تھا کہ مجھے بولنے کے بجائے، صرف سننا ہے لیکن یہاں صورت حال بالکل ہی مختلف ہے۔ آپ مجھ سے جواب خیال کر رہے ہیں۔ مجھے ڈر ہے کہ میری زبان سے کوئی غلط لفظ یا فقرہ نکل گیا تو میں بے موت مارا جاؤں گا۔ میرا چیف، مجھے غلط کارندہ سمجھ کر اسی رخصت پر بھیج دے گا جہاں سے آج تک کوئی واپس نہیں آیا ہے۔"

"بہت بزدل ہو" وہ ملامت آمیز لہجے میں بولا "مجھے تو بتایا گیا تھا کہ پیغام لانے والا مقامی مافیا کا نمبر دو ہوگا۔ اگر تمہاری ذہنی سطح کا یہ عالم ہے تو پھر یہاں مافیا کا خدا ہی حافظ ہے۔"

اس کے طنزیہ تبصرے پر میں تلملا کر رہ گیا لیکن میں نے کوئی سخت جواب دینا مناسب نہ سمجھتے ہوئے کہا "میں اپنے باس کا نمبر دو ہوں اس لئے اس کے احکام کی پابندی کرنے پر مجبور ہوں۔ اس نے مجھے بتایا تھا کہ مجھے کچھ کہے بغیر صرف سن کر آنا ہوگا اس لئے میں اسی تیاری کے ساتھ آیا تھا۔"

"نمبر دو اسی کو بنایا جاتا ہے جو مختصر ترین نوٹس پر کسی بھی وقت نمبر ایک پوزیشن پر آنے کے لئے تیار ہو۔ تم دیکھ رہے ہو کہ میں کہاں اور کس پوزیشن پر بیٹھا ہوا ہوں؟" اس کا لہجہ یک بہ یک بہت نرم، دھیما اور خوب صورت ہو گیا "میں نے یہ مقام حاصل کرنے کے لئے بہت محنت کی ہے۔ پبلک سروس کمیشن کے امتحانات میں ہزاروں ذہین اور تعلیم یافتہ لڑکے شریک ہوتے ہیں لیکن ان میں سے بہت قلیل تعداد ہی کامیابی حاصل کرتی ہے۔ پھر اکیڈمی کی کڑی تربیت سے گزرنا ہوتا ہے۔ اس کرسی تک پہنچنے کا کوئی شارٹ کٹ نہیں ہے۔ میں پولیس سروس میں اے ایس پی کی حیثیت سے داخل ہوا تھا اور آج میں ایک اہم شعبے کا مالک و مختار ہوں" میں نے اس مرحلے پر محسوس کیا کہ اس کے انداز میں تکبر یا رعونت کا شائبہ تک نہیں تھا۔ وہ ساری باتیں دھیمے اور ہموار لہجے میں یوں بتا رہا تھا جیسے مجھے حقائق سے آگاہ کرنا چاہ رہا ہو۔

اس کی بات جاری تھی اور وہ کہہ رہا تھا "لیکن کیسٹ والا معاملہ بہت نازک ہے۔ غلام رسول کو ایک خفیہ، رقابتی ادارے نے پکڑا ہے۔ اس پر فرد جرم بھی انہوں نے ہی عائد کی ہے۔ مسئلہ یہ ہے کہ غلام رسول کی شہرت مشتبہ کی ہے اور اس کی گرفتاری بھی ہمارے صوبے میں عمل میں آئی ہے۔ اس لئے اس مقدمے کی سماعت ہمارے صوبے کی خصوصی عدالت میں ہوگی۔ اسے مقرر

وہ بحیثیت ذہنی اور غراتی ہوئی آواز میں ہنس پڑا "یہ اچھی بات کہی ہے تم نے۔"

میرے لئے یہ بات بہت اہم تھی کہ اس نے میری بے تکلفی کا ذرا بھی اثر نہیں لیا تھا۔

"ہم نے جو کچھ کہا ہے اس پر ہر قیمت پر عمل کیا جائے گا لیکن اس سے آگے بھی اگر تم کچھ رہنمائی کر سکو تو ہمارا کام آسان ہو جائے گا۔"

"میری ہدایت کے تین حصے ہیں۔ اغوا، سرحد پار منتقلی اور جلد از جلد" وہ میری طرف گھوراں تھا۔

"ابتدائی دو نکات پر میں اپنا ارادہ ظاہر کر چکا ہوں۔ تیسرے نکتے کا تعلق موقع محل سے ہے، جس کے بارے میں ابھی کچھ بھی نہیں کہہ سکتا۔"

"کل تک وہ تفتیش میں شامل تھا" اس نے قدرے سکوت کے بعد کہنا شروع کیا "تفتیشی اداروں کے خصوصی طریقوں نے اسے بری طرح دہشت زدہ کیا ہوا ہے۔ آج وہ جیل میں ہے۔ اس کے جسم پر تشدد کی کوئی علامت نہیں ہے لیکن وہ اعصاب زدہ ہو چکا ہے۔ پرسوں اسے باقاعدہ ریمانڈ کے لئے عدالت میں پیش کیا جانے والا ہے....."

"ریمانڈ کے لئے پیش ہونے سے قبل اسے جیل بھیجنا ضروری تو نہیں تھا؟" بے تکلفی کا تاثر دواتے ہوئے میں نے اس کی بات کاٹ کر سوال کیا۔

"عام حالات میں قیدی کو لاک اپ سے کورٹ میں پیش کیا جاتا ہے۔ جسمانی ریمانڈ مل جائے تو قیدی دوبارہ حوالات میں آ جاتا ہے اجازت نہ ملے تو اسے جیل بھیج دیا جاتا ہے لیکن یہ معاملہ بہت حساس ریاستی اداروں سے تعلق رکھتا ہے جو ناگزیر وجوہ کی بنا پر سامنے آنا نہیں چاہتے۔ انہوں نے فرد جرم کی ابتدائی شکل ہمارے پراسیکیوٹر جنرل کو بھجوا دی ہے اس لئے غلام رسول کو ایک ابتدائی حکم کے ذریعے براہ راست جیل میں ڈال دیا گیا ہے۔ سب سے اہم نکتہ یہ ہے کہ اس معاملے میں پولیس کی براہ راست ذمہ داری ختم ہے اس لئے جیل سے عدالت جاتے ہوئے یا واپسی میں اسے اغوا کر لیا جائے تو پولیس پر زیادہ نکتہ چینی نہیں ہو گی۔"

"لیکن قیدیوں کو جیل سے لانے لے جانے کی ذمہ داری تو پولیس ہی کی ہوتی ہے؟"

"قیدیوں کو لانے لے جانے والی گاڑیوں کا سارا عملہ جیل سپرنٹنڈنٹ کا ماتحت ہوتا ہے اور اسی کے احکام پر عمل کرتا ہے۔ حساس یا اہم قیدیوں کی خصوصی حفاظت کے لئے وہ اپنی صوابدید پر پولیس کا اضافی عملہ طلب کر سکتا ہے لیکن غلام رسول کے بارے میں ابھی تک کوئی خاص بندوبست نہیں کیا گیا ہے۔ اسے پرسوں صبح عدالت میں پیش کرنے کے لئے لایا جائے گا۔ جیل سے گاڑی آٹھ بجے روانہ ہو گی۔ گاڑی کے اگلے حصے میں پولیس کے غیر مسلح ڈرائیور کے علاوہ، عقبی حصے میں غلام رسول کے ساتھ دو مسلح محافظ ہوں گے۔ ایسی گاڑیاں جیل روڈ کا چوراہا گھوم کر قائد اعظم کے مزار کے عقب میں نکلنے والی سڑک کی راہ اختیار کرتی ہیں۔ اس چوراہے سے شاہراہ قائدین تک تم آسانی کے ساتھ اپنا کام کر سکتے ہو۔ تم ذرا سی بھی ذہانت سے کام لو تو کوئی مشکل پیش نہیں آنی چاہئے۔ اس کے بارے میں مزید معلومات تم اپنے ذرائع سے حاصل کر سکتے ہو۔ تمہارا مطلوبہ آدمی ایک بار تمہاری تحویل میں آ جائے تو اسے یہاں سے نکال لے جانا دشوار نہیں ہونا چاہئے۔ تمہاری ہمدردی کا یقین ہو جانے کے بعد وہ خود تم سے تعاون کرنے پر آمادہ ہو جائے گا۔"

وہ پوری طرح مافیا کا ہمدرد، منصوبہ ساز اور نمک خوار نظر آ رہا تھا۔ پاکستان میں مافیا کی تنظیم اپنے ابتدائی مراحل میں تھی۔ کی کلب کی گھناؤنی سرگرمیوں کے ذریعے سیٹھ حبیب جیوانی نے بہت سے اہم سرکاری اہلکاروں کو بلیک میل کر کے مافیا کو طاقت فراہم کرنے کی کوشش کی تھی لیکن کی کلب کی تباہی کے نتیجے میں اثر و رسوخ اور طاقت کا وہ منبع ختم ہو گیا تھا اور مافیا اپنی نشوونما کے ابتدائی دور ہی میں مفلوج ہو کر رہ گئی تھی۔

میرے لئے یہ بات حیران کن تھی کہ مافیا کے کمزور مقامی یونٹ کو بھی ایک سینئر اور باوردی افسر کی مکمل ترین حمایت حاصل تھی۔

لیکن پھر مجھے خود ہی اس حمایت کا راز بھی نظر آنے لگا۔

مقامی یونٹ کتنا ہی حقیر اور بے بس رہا ہو لیکن اس کی بنیادیں عالمی مافیا کے ساتھ مشترک تھیں۔ میں مافیا کے ڈان کھری سے بھی خود مل چکا تھا اور یہ بھی جانتا تھا کہ سپر ڈان پاکستانی مافیا کے معاملات میں گہری دلچسپی لے رہا ہے۔ یہی وہ عوامل تھے جو مافیا کے ہمدردوں اور نمک خواروں کو مقامی یونٹ کی اعانت پر مجبور کر رہے تھے۔ وہ اپنے سارے وسائل مجتمع کر کے مقامی یونٹ کو اس منزل پر لے جانے کی کوشش کر رہے تھے جہاں ان کا کولمبیا یونٹ فائز تھا تاکہ حکومت اور یونٹ کے اہم فیصلوں پر اثر انداز ہونا ممکن ہو سکے۔ وہ لوگ جرائم اور معاشرتی تخریب کے پیامبر ضرور تھے لیکن ان کی نظریں ہمیشہ علاقائی اقتدار پر مرکوز رہتی تھیں۔ وقت کے ساتھ ساتھ مافیا کے عملی فلسفے میں بھی نمایاں تبدیلی رونما ہوئی تھی۔ اب وہ حکومت اور قانون کے حریف نہیں، بلکہ حلیف بن کر اپنے طلب کی خفیہ شقوں کو پوری قوت اور شدت کے ساتھ نافذ کرنا چاہتے تھے۔

اس پولیس افسر نے جو کچھ کہا وہ میری آنکھیں کھول دینے کے لئے کافی تھا لیکن جب تک میں مافیا میں شامل رہنے پر مجبور تھا اس وقت تک مجھے ہر قیمت پر ان کے اشاروں پر ناچنا تھا۔ انہیں میرے دل و دماغ کی گہرائیوں میں پروان چڑھنے والے باغیانہ افکار کی بو بھی مل جاتی تو وہ اپنی ساری مصلحتوں اور مفادات کو بھول کر بلا تامل میری زندگی کا چراغ گل کر دینے سے گریز نہ کرتے۔

رت کے ساتھ ہی اسمگلنگ پر بھی ہوتا ہے۔ جب تک پاکستان
میں ہیروئن کی وبا عام نہیں ہوئی تھی' یہ کوڑیوں کے دام مل جاتی
تھی۔ ان سستے داموں کے مقابلے میں عالمی کھلی منڈی میں اس
کی قیمت ہزاروں گنا زیادہ تھی اس لئے ہر شخص اس جادوئی سفوف
کے کاروبار میں دلچسپی لینے لگا۔ پیسے کی فراوانی نے نت نئے طریقوں
اور راستوں کے فروغ میں اہم کردار ادا کیا لیکن ٹی کی کوششوں
سے مقامی کھپت میں اضافہ ہونے کے ساتھ ہی ہیروئن کے دام
چڑھنے لگے بلکہ بیرونی منڈیوں میں مسابقت کی وجہ سے ہیروئن کے
دام گرنے کا رجحان پیدا ہو گیا۔
اور اب صورت حال یہ ہو چکی تھی کہ پاکستانی ہیروئنچی اپنی
ضروریات پوری کرنے کے لئے افغانی افیم یا ہیروئن کا محتاج ہو چکا
اور امریکی معاشرہ کم از کم پاکستانی ہیروئن کی ہولناک یلغار سے
محفوظ ہو چکا تھا۔ پاکستان میں ٹی کا وہ بنیادی کام خسارے کا سودا
تھا۔ وہ لوگ بھاری قیمت پر ہیروئن خرید کر اسے چیزوں سے بھی
سستے داموں پر زیر زمین دنیا میں پھیلاتے تھے۔ وہ لوگ اس وقت
تک اس میدان میں ڈٹے رہے جب تک انھیں مطلوبہ مقاصد
حاصل نہیں ہوئے' یہ ایک اتفاق تھا کہ میں نے ان کے خلاف عین
اسی وقت علم بغاوت بلند کیا جب وہ پاکستانی معاشرے کو حقیقی
معنوں میں تباہی کی راہ پر ڈالنے میں کامیاب ہو چکے تھے۔
ہیروئن کی منڈی سے ٹی کی دستبرداری ان کے اپنے ارادوں
کا نتیجہ تھی جس میں میرے جبر کا کوئی دخل نہیں تھا۔ انھوں نے
اس محاذ کو کھلا چھوڑ دیا تھا اور بین الاقوامی سازشوں کے ذریعے
پاکستان میں متوازی قوتوں کی آبیاری میں مصروف ہو گئے تھے۔
ہیروئن کے منہ لگے کو اپنی مرضی کے دھارے پر ڈالنے کے بعد ان
کی ترجیحات بدل گئی تھیں۔
یہی وجہ تھی کہ اب مافیا ہیروئن میں دلچسپی لے رہی تھی۔
مافیا کے بڑوں کو اندازہ ہو چکا تھا کہ اب پاکستان کی منڈی میں
ان کا کوئی حریف نہیں رہ گیا تھا۔
ٹی دہشت گردوں' سازشیوں اور غداروں کی سرپرست و مربی
بن گئی تھی۔ انھیں ہتھیار اور منصوبے فراہم کر رہی تھی جب کہ
مافیا جرائم کے میدان میں سر ابھارنے کی خصوصی تیاریاں کر رہی
تھی لیکن قابل غور بات یہ تھی کہ غلام رسول ان دونوں ہی کے
لئے اہم تھا کیونکہ مقامیوں کی مدد اور بھرپور حمایت کے بغیر کوئی بھی
بڑا منصوبہ پروان نہیں چڑھ سکتا تھا۔ ہر سازش کے لئے غلام
رسول جیسے مہرے درکار تھے۔
سرکار کے مذموم منصوبے میں غلام رسول ایک بارسوخ
شخص اہم تھا لیکن خود غرض سیاست دان نے خود پر لٹا دیا تھا۔
دوسری طرف مافیا والوں کے لئے وہ ایک نرم چارہ ثابت ہو سکتا
تھا کیونکہ اس کے اور باری اس کے احکام سے منہ پھیرنے کی جرات
نہیں کر سکتے تھے۔ اس طرح مافیا والے اپنے مخصوص مزگوں کے
لئے دیہی علاقوں میں اپنی مضبوط فوج کھڑی کر سکتے تھے۔
اس وقت میرے ذہن نے صورت حال کا جو تجزیہ کیا' اس کی
روشنی میں مجھے پاکستان میں ٹی کا کوئی مستقبل نظر نہیں آ رہا تھا۔
ہیروئن کے انسداد کے نام پر قائم کی گئی اس بھیانک تنظیم نے
پاکستان کے گھر گھر میں اس موذی لت کو رواج دے کر اپنے ملک
میں ہیروئن لانے والی ایک شہ رگ کاٹ دی تھی۔ انھوں نے مجھ
جیسے غافل اور حریص پاکستانیوں کے ذریعے نہایت غیر محسوس
طریقے پر اپنے مقاصد حاصل کئے تھے اور اسی کے ساتھ ٹی نے
پاکستان سے اپنی بساط لپیٹ لی تھی۔ اب اگر وہ باہر سے اسلحہ وغیرہ
اسمگل کر رہے تھے تو وہ ایک بالکل مختلف رخ تھا۔ نقد اور بھاری
رقوم لے کر باہر کا کوئی بھی گروہ ہتھیاروں کی اسمگلنگ کا کام کر سکتا
تھا لیکن ٹی نے ہیروئن کے بارے میں جس طویل المدت منصوبے
پر کام کیا تھا' اسے بھرپور کامیابی سے ہم کنار کرنا کسی جرائم پیشہ
گروہ کے بس میں نہیں تھا۔ دنیا بھر میں ہر مجرم مختصر ترین مدت میں
بڑی بڑی رقوم کمانے کی فکر میں لگا رہتا ہے جب کہ ٹی نے پاکستان
میں برسوں تک خسارے کی سرمایہ کاری کرنے کے بعد اپنی سرکار کا
ہدف حاصل کیا تھا۔
میرے لئے ٹی بڑی حد تک ختم ہو چکی تھی اور مافیا دن بہ دن
زور پکڑ رہی تھی۔ وقتے وقتے معصوم چہروں پر سے نقاب سرک رہی
تھی اور کیسی کیسی صورتیں سامنے آ رہی تھیں۔ ان کے منصوبے
نرالے اور کہانیاں انوکھی تھیں۔ تسلی کی بات صرف اتنی تھی کہ وہ
بنیادی طور پر کسی ملک' قوم' مذہب یا فلسفے کے خلاف نہیں تھے بلکہ
ان عوامل سے قطع نظر پوری دنیا میں جرائم کے فروغ کے لئے زیر
زمین کام کر رہے تھے۔ انھیں پاکستان میں اپنی دال گلتی نظر نہ آتی
تو وہ کسی ملال کے بغیر اپنا بوریا بستر سمیٹ کر قریب و جوار کے کسی اور
ملک میں ڈیرے ڈال سکتے تھے۔
میں ٹریڈ لائن کے دفتر میں پہنچا تو شیر شاہ' الہ دین کے چراغ
کے جن کی طرح راستے ہی میں میرے ساتھ ہو لیا۔ اس کے چہرے
پر اداسی برس رہی تھی۔
"چیف کے بارے میں کیا خبر ہے؟" میں نے اس کا جائزہ لیتے
ہوئے سوال کیا۔
"وہ کب آتا ہے اور کب چلا جاتا ہے..... ہم لوگوں کو پتا ہی
نہیں چلتا۔ اس کے دروازے پر سبز بلب جل رہا ہو تو مجھے اندر
جانے کی اجازت ہوتی ہے' سرخ بلب جل رہا ہو تو کوئی اندر نہیں
جا سکتا۔ دونوں بلب بند ہوں تو وہ اندر نہیں ہوتا۔ ایسی حالت میں
دروازہ اندر سے مقفل ہوتا ہے۔ میرا خیال ہے کہ چیف اپنی
آمد و رفت کے لئے کوئی خفیہ راستہ استعمال کرتا ہے جو کمرے میں
ہی کھلتا ہے۔"
جب تک سیٹھ زندہ تھا' شیر شاہ سمیت اس کے کسی ماتحت کو
چیف کے قریب پھٹکنے کی اجازت نہیں تھی اس لئے وہ.....

چیف کے تمام مزاج معمولات کی طرف سے بے خبر تھے۔ سینڈو کی موت کے بعد شیر شاہ کے منصب میں نئی نئی ترقی ہوئی تھی اس لئے اسے ہدایات عجیب اور ناقابلِ یقین نظر آرہی تھی۔

"یہ کچھ خود بخود سامنے آجاتا ہے" اسی پر قناعت کرنے کی عادت ڈالو" میں نے اسے گھورتے ہوئے کہا "اپنے بڑوں کے بارے میں تجسس پسندی، سرکشی کے زمرے میں شمار ہونے لگتی ہے۔"

"میں جانتا ہوں" وہ اضطراری لہجے میں بولا "میرا یہ مقصد ہرگز نہیں تھا....."

"تم ہو" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا "مگر پھر بھی محتاط رہا کرو۔ تمہیں معلوم ہونا چاہئے کہ ہمارے پیشے میں دیواروں کے بھی کان ہوتے ہیں۔"

میں اسے اپنے ساتھ اپنے دفتر میں لے آیا تھا تاکہ اس سے بات کر سکوں۔

مافیا میں شیر شاہ کا نام میرے لئے اجنبی نہیں تھا لیکن کبھی بھی اس سے میرا براہِ راست واسطہ نہیں پڑا تھا جس کی وجہ سے میں اس کے مزاج سے ناآشنا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ میں اس سے کھلے دل کے ساتھ گفتگو کرنے سے گریز کر رہا تھا جو قطعی فطری رویہ تھا۔

"آج تم کچھ اداس نظر آرہے ہو؟" دفتر میں کرسیاں سنبھالنے کے بعد میں نے پوچھا۔

"مجھے وہ کر سینڈو کا انجام یاد آرہا ہے" اس نے غمزدہ لہجے میں کہا۔ "سنا ہے کہ سرکاری اسپتال والے پوسٹ مارٹم کے بہانے اعضاء میں سے دل، گردے، کلیجی، پھیپھڑے اور دوسرے کارآمد اعضا نکال کر اندر برف بھر دیتے ہیں۔ پھر ان کھوکھلے ڈھانچوں کو دفنا دیا جاتا ہے۔ بے چارے سینڈو پر کیا گزری ہوگی۔"

"تمہاری واقفیت میں ان کارآمد اعضا کا کیا مصرف ہوتا ہوگا؟" میں نے مشفقانہ لہجے میں پوچھا۔

"یہ ضرورت مند مریضوں کو بیچ دیے جاتے ہیں" اس نے پورے اعتماد سے جواب دیا۔

"ایسے اعضا موت سے ایک مقررہ وقت کے اندر اندر نکال کر محفوظ نہ کئے جائیں تو ناکارہ ہو جاتے ہیں" میں نے سنجیدگی کے ساتھ اسے آگاہ کیا "آج سینڈو ہلاک ہو چکا ہے تو دل سے ہمارے دل بھرے چلے آرہے ہیں لیکن ہم نے اپنے ان لاتعداد حریفوں کے بارے میں کبھی نہیں سوچا، جو ہمارے اور سینڈو کے ہتھیاروں کا نشانہ بنے تھے۔"

"اپنا دکھ پرائے دکھ سے ہزار گنا زیادہ ہوتا ہے باس! یہ کوئی نئی بات نہیں ہے۔"

"میں تم سے پوری طرح اتفاق کرتا ہوں" میں نے پُرخلوص لہجے میں کہا۔ مجھے یک بیک ہی دھیان آگیا تھا کہ سینڈو کے معاملے میں مجھے ان لوگوں کے جذبات کا ساتھ دینا تھا۔

"وہ جیسا اور جو کچھ بھی تھا، بہت صاف ستھرا اور کھرا تھا۔ کسی کے ساتھ منافقت نہیں کرتا تھا۔ کسی دوست کو بغل سے اس پر وار کرنے کو نہایت گھٹیا اور بزدلانہ حرکت سمجھتا تھا۔"

میرے لئے خاموش ہو کر اس موضوع کو وہیں ختم کر دینے کے علاوہ کوئی اور چارۂ کار نہیں تھا۔ میرے چند لفظوں کے سکوت سے اس نے فوراً ہی میرا منشا بھانپ لیا۔

"تمہیں پولیس سے حراست کے لئے لے جائے جانے والے کسی قیدی کے اغوا کا تجربہ ہے؟"

اس نے چونک کر میری طرف دیکھا اور مجھے سنجیدہ پا کر انکار میں اپنا سر ہلا دیا "نہیں۔"

"تمہارے لئے یہ تجربہ حاصل کرنے کا سنہرا موقع آگیا ہے مجھے اس پر تمہارا پلان چاہئے۔"

"پولیس کی نفری، ان کے ہتھیاروں کی ساخت اور تعداد، قیدیوں کی تعداد اور مقام کا علم ہو تو منصوبہ بنانے میں زیادہ سہولت مل جاتی ہے۔"

میں نے پولیس افسر سے ملنے والی معلومات، اس کے گوش گزار کرنے کے بعد کہا "گاڑی میں صرف دو مسلح محافظ ہوں گے۔ آج کل پولیس والوں کے جدید ترین ہتھیاروں میں سب مشین گن یا کلاشنکوف سب سے زیادہ خطرناک ہوتی ہے، جس کے ہر میگزین میں ۷ اعشاریہ ۶۲ ملی میٹر قطر کی تیس گولیاں آتی ہیں۔ سنگل شاٹ پوزیشن پر ہر گولی اپنی مرضی کے مطابق چلائی جا سکتی ہے لیکن آٹو میٹک پوزیشن پر لبلبی دبائے رکھنے پر ڈھائی سے تین سیکنڈ میں پورا میگزین خالی ہو جاتا ہے۔ چلانے والا بہت ماہر ہو تو آٹو میٹک پوزیشن پر کئی گولیوں کے مختصر برسٹ مار کر فائرنگ کی مدت کو اپنی مرضی کے مطابق طول دے سکتا ہے۔ میں پولیس کے سپاہیوں سے ایسی مہارت اور چالاکی کی امید نہیں رکھتا۔ اس لئے میں ایک ویگن، تین سپاہیوں، دو ایس ایم جی اور ساٹھ گولیوں کو ذہن میں رکھ کر اپنا منصوبہ بناؤں گا۔ جیل کے دور سے کسی گاڑی کے گزرنے کا راستہ اس مشن کے لئے سب سے سازگار ہوگا۔"

"قائد اعظم کے مزار کے عقب والی سڑک سب سے بہتر رہے گی" وہ پُرخیال انداز میں بولا "وہاں آبادی کی طرف سے مزاحمت یا مداخلت کا خطرہ نہیں ہوگا۔"

"لیکن تم دو سب مشین گنوں اور ان کے میگزینوں میں بھری چالیس گولیوں کو بھول رہے ہو" میں نے اسے یاد دلاتے ہوئے اپنی بات کا اعادہ کیا۔

وہ میرے سامنے پہلی بار ہنسا۔ اس کی ہنسی پُراعتماد اور فاتحانہ تھی۔

"پولیس کی چالاکی اتنی ناقص اور بجٹ اتنا محدود ہوتا ہے

سپاہی' سرکاری گولیوں کو اپنی جان سے زیادہ عزیز رکھتا ہے۔ رہے سپاہی تو زندگی بھر کوئی فائر کئے بغیر ہی ریٹائر ہو جاتے ہیں" وہ کہہ رہا تھا "نشانہ بازی اور مشق سے عاری اناڑیوں کے ہاتھوں ہتھیار ڈنڈے سے زیادہ وقعت نہیں رکھتا۔ یہ اور بات ہے کہ کبھی کارروائی کا وقت آ گیا ہو اور وہ خود ہی اپنا سینہ کھول کر کسی چلتی ہوئی گولی کے سامنے آ جائے۔"

"لیکن تمہارے ذہن میں کوئی منصوبہ بن رہا ہے؟" میں نے حوصلہ افزا لہجے میں سوال کیا۔ اس وقت تک میرے ذہن میں غلام رسول کے اغوا کے بارے میں ایک خاکہ بننا شروع ہو گیا تھا لیکن میں اپنی کسی رائے کا اظہار کرنے کے بجائے شیر شاہ کو ٹٹولنا چاہتا تھا۔

"اس واردات کے لئے قائداعظم کے مزار کے پیچھے والی سڑک ہر اعتبار سے موزوں ہے" اس نے اپنی بات دہراتے ہوئے سلسلہ شروع کیا "کوئی گاڑی پولیس وین سے ٹکرا جائے تو پولیس والے آپے سے باہر ہو کر اس گاڑی کے ڈرائیور سے لڑنے مرنے پر آمادہ ہو جائیں گے۔ اگر وہ مسکین سا آدمی ہو تو اسے مارنے پر تل جائیں گے۔ کمزور حریف کے سامنے وہ اپنے دست و بازو اور زبان پر قابو رکھ ہی نہیں سکتے۔ اس موقع پر بیچ بچاؤ کے بہانے دو تین آدمی 'انہیں مزید مشتعل کر دیں تو ان کا کوئی ساتھی بڑی آسانی کے ساتھ غلام رسول کو پولیس وین سے اپنے ساتھ لے کر فرار ہو سکتا ہے۔ اپنی گاڑی کے پیچھے کو خالی پا کر جب انہیں ہوش آئے گا تو غلام رسول ان کی نظروں سے بہت دور جا چکا ہوگا۔ بعد میں بیچ بچاؤ کرانے والے بھی آسانی سے کھسک سکتے ہیں۔"

اس کے منصوبے کی جزئیات قدرے مختلف تھیں لیکن بنیادی طور پر اس نے وہی کچھ سوچا تھا جو میرے ذہن میں تھا۔ میں دل ہی دل میں اس کی فکر رسا کی داد دیے بغیر نہ رہ سکا۔

"گاڑی ٹکرانے والا کرائے کا آدمی ہوگا؟" میں نے پُرتجسس لہجے میں پوچھا۔

"میں کرائے کے آدمیوں پر زیادہ بھروسا نہیں کرتا۔ ہمارے ساتھیوں میں سے ہی کوئی یہ کام سرانجام دے گا اور موقع پا کر وہ بھی کھسک جائے گا۔"

"کون سی گاڑی؟" میں نے سوال کیا "واردات کے بعد تو وہی پولیس کی توجہ کا مرکز بن جائے گی۔"

"اب تو کراچی میں بارہ چودہ برس کے چھوکرے بھی گاڑیاں چرانے لگے ہیں۔ ہاں!" وہ اپنے سر کو خفیف سی جنبش دے کر بولا "اس مقصد کے لئے کل رات ہی کوئی کار چرائی جائے گی۔ چوری کی گاڑی پکڑے جانے کے بعد پولیس ہمارا کیا بگاڑ سکے گی؟"

"اس واردات میں تین گاڑیاں استعمال کی جائیں گی؟" میں نے پوچھا۔

اس نے سوچتے ہوئے اپنے سر کو اثبات میں جنبش دی اور بولا "ہاں' ایک تو چوری کی کار ہوگی جو ون وے کی خلاف ورزی کر کے سامنے سے پولیس وین سے ٹکرائے گی تاکہ ہر ایک کی ساری توجہ اسی طرف مرکوز ہو جائے اور وین کا عقبی حصہ عدم توجہی کا شکار ہو جائے۔ دوسری کار سے چار پانچ آدمی وہاں پہنچیں گے۔ دو تین آدمی صلح صفائی یا بیچ بچاؤ کے بہانے سے پولیس والوں کو مزید اشتعال دلا کر اسی طرف الجھائے رہیں گے۔ اس اثنا میں بقیہ دو آدمی خاموشی کے ساتھ' غلام رسول کو وین کے عقبی دروازے سے اتار کر اپنی گاڑی میں بٹھا لے جائیں گے۔ اس دوران میں تیسری گاڑی بھی وہاں پہنچ چکی ہوگی۔ جب پولیس والوں پر غلام رسول کے فرار کا انکشاف ہوگا تو وہ بوکھلا جائیں گے۔ ہمارے ساتھی انہیں گمراہ کر کے ادھر ادھر بھاگنے پر مجبور کر دیں گے اور موقع پاتے ہی تیسری کار میں جائے واردات سے فرار ہو جائیں گے۔"

وہ خاموش ہوا تو میں معنی خیز انداز میں ہنس پڑا اور وہ بری طرح سٹپٹا گیا۔

"کیوں..... کیا میرے اس پلان میں کوئی خامی ہے؟" اس نے حیرت سے پوچھا۔

"کوئی نہیں" میں نے اسے تسلی دی "تمہاری زبان سے یہ سارا کام بہت سہل اور قابل عمل نظر آ رہا ہے۔ خدا کرے کہ سب کچھ اسی ترتیب سے رونما ہو سکے!"

"ہم لوگوں کا پولیس والوں سے اکثر واسطہ پڑتا رہتا ہے۔ ہیڈ کانسٹیبل اور اس سے اوپر والے افسر تعلیم یا تجربے کی بنا پر بہت چالاک اور ہوشیار ہوتے ہیں لیکن کم خواندہ یا تقریباً ناخواندہ سپاہی بہت جلد مشتعل ہو جاتے ہیں۔ قانون کی بالادستی کو وہ اپنی بالادستی میں مضمر سمجھتے ہیں۔ اسی لئے وہ ہر وقت ہر ملزم کی ٹھکائی کر کے قانون کا بول بالا کرنے پر تلے رہتے ہیں۔ مجھے پورا یقین ہے کہ پولیس وین کی ٹکر ہوتے ہی وہ غلام رسول کو بھول بھال کر گاڑی چلانے والے پر ٹوٹ پڑیں گے....."

"اور یہی تمہارے منصوبے کا کلیدی موڑ ہوگا" میں نے مسکراتے ہوئے کہا "ٹھیک ہے' تم اس بارے میں مزید غور و فکر کر کے اپنے ساتھیوں کا انتخاب کر لو' بقیہ ہدایات میں بعد میں دوں گا۔"

"یہ کام کب ہونا ہے؟" اس نے کرسی سے اٹھتے ہوئے بڑے اشتیاق انداز میں پوچھا۔

"تم اپنی تیاریاں مکمل کر لو' میں تمہیں کم از کم چوبیس گھنٹے کا وقت ضرور دوں گا۔"

میری یقین دہانی پر اس کا چہرہ کھل اٹھا "بس' میں یہی جاننا چاہتا تھا۔ ایک اچھا باس اپنے ماتحتوں کی ضروریات اور مجبوریوں سے ہر وقت اور ہر حال میں باخبر رہتا ہے۔"

اس کے جاتے ہی میں نے فون کا ریسیور اٹھا کر حبیب جیوانی

...نہیں ہو گا۔"

"تم پاگل ہو گئے" سلطان شاہ بوجھل آواز میں بولا "پتا نہیں تم اس کے بارے میں اتنے حساس کیوں ہو۔ وہ بہت سیماب فطرت ہے۔ اس پر کسی بھی وقت بھروسا نہیں کیا جا سکتا۔ صبح جو اپنے مرنے پر تلی ہوئی تھی۔ تھوڑی دیر بعد غصے کا بھوت اترتے ہی ساتھ تصویریں بنانے میں مصروف ہو گئی۔ اس کا بدلا ہوا رویہ دیکھ کر کوئی اندازہ نہیں لگا سکتا تھا کہ صبح وہ کسی چڑیل کی طرح لڑ رہی ہو گی۔"

تصویروں کے ذکر پر میں چونک پڑا "کیسی تصویریں؟ کیمرا کہاں تھا؟"

"کیمرا وہیں تھا" سلطان شاہ نے میری حیرت پر توجہ دیے بغیر انداز میں کہا "اس نے ہم دونوں کی اکٹھی اور الگ الگ تصویریں اتاریں پھر کیمرا مجھے تھما دیا۔ میں نے غزالہ کی اس کی تصاویر بنا کر پورا رول ختم کر دیا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا صبح کے واقعات کو ایک سرے سے فراموش کر چکی ہو۔"

"خاص طور پر میری تصاویر پر اس نے بہت محنت کی تھی" مسکراتے ہوئے وہ بولی۔

"اب وہ فلم رول اور کیمرا کہاں ہے؟" میں نے باری باری ان کو گھورتے ہوئے پوچھا۔

"اسی کے کمرے میں ہو گا" غزالہ گھبرا کر بولی "اس بارے میں جاننے کی کیا ضرورت ہے؟"

میں ایک گہرا سانس لے کر رہ گیا۔ اپنے ذہن میں سر ابھارنے والے موہوم سے خدشات کو زبان دے کر میں خود کو ان کے مزید ... نہیں بنانا چاہتا تھا اس لئے مضبوطی کے ساتھ اپنی ... دبا لیا۔

غزالہ نے بھی ... کہ میں نے اس کے اعتراض کا وزن تسلیم کرتے ہوئے خاموشی اختیار کی ہے لہٰذا اس نے موضوع بدل کر مافیا کا ذکر ... جو ... کے بعد میری دوسری مجبوری بنی ہوئی تھی۔

"... ہو کہ میں نے اپنی مرضی سے مافیا میں شمولیت ... کی تھی" میں نے کہا "ان دنوں ویرا میرے خون کی پیاسی تھی اور شپ والوں نے مسلح قاتلوں کے دستے میرے پیچھے لگا رکھے تھے۔ اس قابت پر بھی دعا و یو نے کی کوشش کی ... ان دنوں مافیا والے میری خواہش اور مرضی کے بغیر ... کے لئے میدان میں نہ آتے تو شپ والوں نے مجھے ... تھا۔ اس وقت تک میں خود اپنے نادیدہ ہمدردوں کی ... سے بے خبر تھا۔ پھر جب ڈان تھری نے مجھے طلب کر کے ... کی پیش کش کی تو میرے سامنے ایک ہی ... اس کی دعوت قبول کر کے زندہ رہتا یا انکار کر کے ... میں نے زندہ رہنے کے لئے پہلا راستہ ... اور آج میں تمہارے درمیان موجود ہوں۔ مافیا کوئی ... جس کی جڑیں بہت مضبوط ہیں۔ افراد کے ختم ہو جانے سے ان کی ذرا برابر طاقت میں زیادہ فرق نہیں پڑتا۔ ان سے گلو خلاصی کے لئے مجھے مناسب وقت کا انتظار کرنا ہو گا۔"

"ہمارے پاس تسلی بخش نقد اثاثے ہیں۔ ہم خاموشی کے ساتھ کسی گمنام دور دراز ملک میں ہجرت کر کے سکون سے اپنی زندگی گزار سکتے ہیں۔ ہمیں اس عذاب سے نکلنے کے لئے جلد ہی کچھ کرنا ہو گا۔"

"تم نہیں جانتیں غزالہ!" میں نے پہلو بدل کر مضطربانہ لہجے میں کہا "یہ کام اس طرح نہیں ہو سکتا۔"

"کیوں نہیں ہو سکتا؟" غزالہ برہم ہو گئی "اس دنیا میں ہم دونوں کا ایک دوسرے کے علاوہ اور کون ہے؟ میں اپنی ماں باپ اور بھائی کو کھونے کے بعد بالکل تنہا ہوں۔ تمہارا بھی کوئی رشتے دار نظر نہیں آتا۔ لے دے کر جہانگیر اور سلطان شاہ نظر آتے ہیں۔ وقتی بد مزگیوں سے قطع نظر جہانگیر اپنے بال بچوں اور کاروبار میں مگن ہے۔ تمہیں اس کی ضرورت ہو تو ہو، اسے تمہاری کوئی ضرورت نہیں۔ رہا سلطان شاہ تو اسے ہم اپنے ساتھ لے جائیں گے۔"

"تمہاری یہ سب باتیں درست ہیں لیکن مافیا میں حلف شکنی ناقابل معافی جرم ہے، جس کی سزا صرف اور صرف موت ہے۔ اندر کے رازوں کو دوسروں پر ظاہر کرنا اور بغاوت، دونوں اسی زمرے میں آتے ہیں۔ کسی باغی کے زندہ بچ نکلنے کو مافیا کے بڑے اپنے لئے ایک گندی گالی تصور کرتے ہیں۔ مافیا کی تاریخ ہے کہ اس سے انحراف کرنے والا سات پردوں میں بھی سزا سے نہیں بچ سکا۔ وعدہ معاف گواہ بننے والوں کو بھاری پہروں کے باوجود محفوظ ترین جیلوں میں بے دردی سے قتل کر ڈالا گیا۔ جلاوطن ہو جانے والوں کو برسوں کی تلاش کے بعد زندہ مصلوب کروا دیا گیا۔ مری گلیانو نامی ایک باغی کو برازیل میں اس کے عظیم الشان مکان کے عقبی باغ میں بڑی بڑی کیلوں سے ایک درخت کے تنے اور شاخوں سے ٹھونک دیا گیا تھا۔ اس کے منہ میں کپڑا ٹھونس کر اوپر ٹیپ چپکا دیا گیا تھا۔ اگلی صبح اس کے مالی نے اپنے آقا کو اس حالت میں دیکھا تو دہشت سے اسی وقت مر گیا۔ اس وقت تک مری گلیانو زندہ تھا۔ اس کا لباس خون میں نہایا ہوا تھا، موت کی دہشت سے چہرہ تاریک پڑا ہوا تھا اور خوف زدہ آنکھوں کی پتلیاں متحرک تھیں۔ مالی کی آخری چیخ سن کر وہاں پہنچنے والے دوسرے ملازمین نے کیلیں نکال کر مری گلیانو کو اتارا تو وہ زندہ تھا لیکن چند منٹوں بعد ہی اس نے دم توڑ دیا۔ مافیا ایک ناقابل تسخیر تنظیم ہے۔ اس کے سرغنوں کے ہاتھ بہت لمبے ہیں۔ میں نہیں چاہتا کہ میرا انجام مری گلیانو جیسا ہو۔ ان کا فلسفہ ہے کہ ان کے ایک مجرم کے کامیاب طور پر زندہ رہنے سے مافیا کے ہزاروں کارندوں میں بغاوت اور سرکشی کے جراثیم کی حوصلہ افزائی ہوتی ہے۔ اسی لئے روپوشی ... کا معاملہ ... مافیا فوری طور پر مافیا کے علم میں لائے ... ہوتی ہے۔ کیونکہ مافیا فوری طور پر ساری دنیا میں اپنے ...

"ہو سکتا ہے کہ اچانک ہی کوئی بہت اہم کام پیش آ گیا ہو۔"
میں نے بلاوجہ اسے تسلی دینی چاہی۔

"خدا کرے کہ ایسا ہی ہوا ہو۔ لیکن ان کا خیال تھا کہ ان کے بڑوں کو کسی وجہ سے ان سے شکایت نہ ہو گئی ہو۔ وہ اس تبادلے کو کسی کی بدنیتی کا شاخسانہ قرار دے رہے تھے۔ اسی وجہ سے میں بھی پریشان ہوں۔"

میں نے تشویش کم کرنے کے لئے اول خان کی کارکردگی کی تعریف کی جو جھوٹی نہیں تھی۔ اس سے کہا کہ میں خود بھی دیکھوں گا کہ میں اول خان کی کیا مدد کر سکتا ہوں جو سراسر جھوٹ تھا اور ان سوالوں کے ساتھ ہی میں نے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

غزالہ اور سلطان شاہ کو گفتگو کے سر پیر کا علم نہیں تھا کیونکہ اس وقت میں نے اسپیکر فون استعمال نہیں کیا تھا لیکن میرے یک طرفہ مکالمات سن کر انہوں نے کسی سنگین گڑبڑ کا اندازہ لگا لیا تھا۔

ان دونوں کی جرح خاصی سنجیدہ اور صبر آزما تھی لیکن میں اول خان کی پیشہ ورانہ مجبوریوں کا راز فاش کرنے سے قاصر تھا اس لئے میں نے فی الفور ایک مفروضہ کہانی تراش کر انہیں خاموش ہونے پر مجبور کر دیا۔

"سورج غروب ہو چکا ہے اور مجھے باقاعدہ محفل جمائے کئی دن ہو گئے ہیں" میں نے مسکراتے ہوئے غزالہ کو یاد دلایا! "آج میری طبیعت مچل رہی ہے۔ تم کو ناگوار نہ گزرے تو ذرا ڈرائنگ روم میں بوتل اور اس کے لوازم رکھ دو۔"

میری توقع کے عین مطابق غزالہ نے برا سا منہ بنا کر کہا "میں نے سنا ہے کہ شراب نوشی کا لطف اسی وقت آتا ہے جب دو چار ہم ذوق مل کر بیٹھتے ہیں۔ پتا نہیں تم کو اکیلے میں کیا لطف آتا ہے؟"

"مجھے معلوم ہے کہ تم میری ہم ذوق ہو مگر میرے ساتھ نہیں بیٹھو گی" میں نے اسے چھیڑا "یہ کمی سلطان شاہ کی موجودگی سے پوری ہو جائے گی۔ اس کے لئے ٹھنڈے جوس کے دو کین رکھ دینا۔"

"سلطان شاہ جوس پیئے گا اور تم وسکی پی کر سرور میں آ جاؤ گے۔ یہ تمہاری تفریح بھی شروع کرائے گا۔ بات تو جب ہی بنتی ہے کہ اس جام میں سب ایک جیسے ہوں" اس نے اپنی جگہ [illegible] اور قدرے توقف کے بعد بولی "خیر کوئی بات نہیں۔ ورنہ [illegible] بھی [illegible] ہی ہو گی۔ اس نے تو شاید اپنی ماں کی گود میں بھی دودھ کے بجائے برانڈی پی تھی۔"

میں نے حیرت سے آنکھیں پھاڑ کر اسے گھورا اور کہا "خدا کی پناہ! تم تو چھپی رستم ہو۔ شراب اور شرابیوں کے بارے میں یہ سب باتیں تمہیں کہاں سے معلوم ہوئیں؟ یہ تو پیشہ ور رندوں کی باتیں ہیں۔"

"ولا کی قید سے نجات حاصل کرنے کے بعد برطانیہ میں میں نے بہت کچھ دیکھا اور سیکھا تھا" وہ ہنستے ہوئے بولی "میں نے اپنی گزر اوقات کے لئے دو ہفتے تک ایک پب میں بھی کام کیا تھا۔۔۔"

"انگریز غیر روایتی شراب خانوں کو پب کیوں کہتے ہیں؟" سلطان شاہ نے اس کی بات کاٹ کر سوال کیا "میری دانست میں انگریزی کے مطابق پب کے کچھ اور معنی ہیں۔"

"پب دراصل پبلک ہاؤس کا مخفف ہے جہاں ہر خاص و عام بلا روک ٹوک جا سکے" غزالہ نے سنجیدگی سے سمجھاتے ہوئے کہا۔ "ان لوگوں کی روزمرہ زندگی میں پب کی بڑی اہمیت ہوتی ہے۔ پینا پلانا تو وقت گزاری کا ایک بہانہ ہوتا ہے ورنہ لوگ وہاں مل بیٹھنے کے لئے جمع ہوتے ہیں۔ وہاں دن بھر کی سیاست اور معاشرت کا جائزہ لے کر آراء قائم کی جاتی ہیں۔ وہیں سے افواہیں بھی جنم لیتی ہیں۔ پرتکلف اور بڑے شراب خانے بعد کی پیداوار ہیں۔ اصل روایت پب ہی کی ہے جو صدیوں سے چلی آ رہی ہے۔ وہاں آنے والے لوگ، ایک دوسرے کے رشتے دار ہوں یا نہ ہوں، شناسا ضرور ہوتے ہیں۔ جب وہ جاڑوں کی سرد راتوں میں آتش دان میں پتھر کے کوئلے اور لکڑی کے کندے دہکا کر ایک دوسرے کو واقعات اور حکایتیں سناتے ہیں تو غیر محسوس طریقے پر ایک دوسرے سے قریب تر ہوتے چلے جاتے ہیں۔ وہاں لوگ ایک دوسرے کے دکھ درد میں شریک ہونے اور اپنی خوشیاں بانٹنے آتے ہیں۔ جو باتیں گھروں کے پرتکلف ماحول میں بیٹھ کر نہیں کی جا سکتیں وہ پب کے بے تکلفانہ ماحول میں شراب کے ایک جام پر آسانی سے کر لی جاتی ہیں۔ ایک طرح سے پب دیہی زندگی کا مرکز اور محور بلکہ ہیڈ کوارٹر ہوتا ہے۔"

"مجھے معلوم ہے کہ تم انگلینڈ میں رہ چکی ہو" میں نے چھیڑتے ہوئے لہجے میں اس کی گفتگو کا سلسلہ منقطع کر دیا "بات تمہارے تجربے کی ہو رہی تھی اور تم پب کی تاریخ لے بیٹھیں جیسے تم نے اس موضوع پر ڈاکٹریٹ کی ڈگری لی ہو۔"

"میں نے اس زندگی کو بہت قریب سے دیکھا ہے۔ تم سلطان شاہ جیسے پارسا کے ساتھ بیٹھے ہوئے ہو لیکن میرے پب میں بلانوشوں اور کم نوشوں کے گروپ الگ الگ بیٹھتے تھے۔ آداب مے نوشی کا اتنا خیال رکھا جاتا تھا کہ ہر گروپ کے ممبر محفل کا پیمانہ خالی ہوتے ہی سب اپنے گلاس خالی کر لیتے تھے اور پھر پورے گروپ کو ایک ساتھ ڈرنک لینا پڑتا تھا۔ بغیر ساتھ دئے کوئی گروپ میں نہیں بیٹھ سکتا تھا۔ جس کا کوٹا پورا ہو جاتا تھا وہ دوسروں سے معذرت کر کے پب سے روانہ ہو جاتا تھا۔ اس طرح آخر میں وہی اکا دکا رہتی بیٹھے رہ جاتے تھے جو بری طرح بہکنے سے پہلے اپنے گھروں کو واپس لوٹنا کسر شان سمجھتے تھے۔"

"بہکے ہوئے شرابی کا اپنے گھر پہنچنا بھی عذاب سے کم نہیں ہوتا ہو گا؟" سلطان شاہ نے کہا۔

"اول تو ان قصبوں میں سب ایک دوسرے سے واقف ہوتے ہیں۔ کوئی بہکا ہوا شرابی اپنے گھر کا راستہ بھول جائے تو دوسرے لوگ اسے اس کے گھر تک پہنچانا اپنا اخلاقی فرض سمجھتے ہیں لیکن عام طور پر عادی شرابی اپنا گھر نہیں بھولتے۔ جس طرح [illegible] سے آیا ہوا گھوڑا سیدھا اپنے تھان پر پہنچتا ہے [illegible]

بھی حیرت ناک طور پر اپنے گھر پہنچ جاتے ہیں۔ ہاں، میں نے تو یہ دیکھا ہے کہ شراب پی کر مست ہو جانے والے لوگ عموماً اپنے گھر، بیوی اور محبوب کے بارے میں زیادہ حساس ہو جاتے ہیں۔"

"اور بگڑے ہوئے شرابی کے پیچھے عورت ہوتی ہے۔" میں نے اسے چڑانے کی نیت سے کہا۔ "ایک مرد کے لئے بدمزاج بیوی اور ہرجائی محبوبہ سے بڑا عذاب کوئی نہیں ہوتا۔ ان کی جفاؤں کو بھلانے کے لئے انسان خود کو پیمانے میں غرق کر دیتا ہے لیکن ان کا تصور مدہوشی کے عالم میں بھی ان بے چاروں کے ذہنوں پر ڈنک مارتا ہے۔"

"پھر تم کیوں پیتے ہو؟" اس نے چیخ کر سوال کیا۔ "تمہاری بیوی کا سرے سے وجود ہی نہیں ہے۔ میں تمہاری محبوبہ ہوں۔ مشکل ضرور ہوں لیکن بے وفا نہیں ہوں۔"

بے اختیار میرے لبوں سے ایک آہ نکل گئی۔ وہ بے وفا نہیں تھی لیکن اس نے ایک خوبصورت دیوار اٹھائی تھی۔

میری طویل گمشدگی اور ہولناک تنہائی سے گھبرا کر وہ اس نتیجے پر پہنچی تھی کہ عزت و آبرو کے ساتھ زندہ رہنے کے لئے اسے ایک مضبوط اور قابلِ اعتبار سہارے کی ضرورت تھی۔ وہ بات خاصی پرانی ہو چکی تھی لیکن میرے دل کا وہ زخم ہرا تھا۔ میں یہ بات فراموش نہیں کر سکا تھا کہ غزالہ نے ملازمت کے چکر میں بے بس ہونے کے بعد اپنی تقدیر دلدار آغا کی جھولی میں ڈال دی تھی۔ دلدار آغا ہو ذی وی کے نام سے ٹی وی پر حکمرانی کر رہا تھا۔ نہایت خود غرض اور کمینہ شخص تھا لیکن اس نے غزالہ کے سامنے ایک بڑے سہارے کا سوانگ رچا کر اسے مجھ سے چھین لیا۔ وہ کاغذ کی ناؤ تھی اس لئے زیادہ دن نہیں چل سکی۔ بہت جلد غزالہ کو اس کے گھناؤنے کردار کا اندازہ ہو گیا۔ غزالہ کے بدلے ہوئے تیور بھانپ کر دلدار آغا نے اسے اپنے حویلی نما مکان کا قیدی بنا لیا مگر میرے ستارے یاور تھے اس لئے جلد ہی میں نے دلدار آغا کو کیفرِ کردار تک پہنچایا اور غزالہ کو اس کے تلخ خوابوں کے جنگل سے نکال کر اپنی تحویل میں لے لیا۔

دلدار آغا مر چکا تھا مگر میرے دل سے وہ پھانس نکالے نہیں نکلی تھی کہ غزالہ میری ہونے سے پہلے بھی کسی کی خلوت کو اپنے وجود کی خوشبو سے معطر کر چکی تھی لیکن میں نے کبھی بھی غزالہ کو اپنی اس خلش سے آگاہ ہونے کا موقع فراہم نہیں کیا تھا۔ وہ میرا دکھ تھا اور میں اکیلا ہی اس کرب کو جھیل رہا تھا۔

میرے لبوں سے اضطراری طور پر نکلنے والی آہ سن کر غزالہ بری طرح چونک پڑی۔ "کیوں؟ کیا بات ہے؟"

"بس ذرا اپنی مجبوریوں کا خیال آ گیا تھا۔" میں نے فوراً بات سنبھالتے ہوئے کہا۔ "خدا جانے تم کب تک مجبور رہو گی۔ دل چاہتا ہے کہ آج اور اسی گھڑی ہم اپنی تقدیر ایک دوسرے سے وابستہ کر لیں۔ لیکن یہ خیال مارے ڈالتا ہے کہ وصل کے بعد کہیں ہجر کی گھڑیاں آڑے آنے لگیں تو زندہ رہنا محال ہو جائے گا۔"

وہ فلسفہ کر جانے کے لئے مڑی تھی کہ سلطان شاہ نے پکار کر اسے روک لیا۔ "تم نے پب کی بڑی خوابناک منظر کشی کی ہے لیکن جانے سے پہلے اتنا تو بتاتی جاؤ کہ رات ڈھلے تک پیتے رہنے والے اکا دکا شرابیوں کا کیا ہوتا تھا۔"

"پیتے پیتے جیل کے لاک اپ تک اٹھوائے جانے والا معاملہ ہوتا تھا؟" وہ ہنستے ہوئے بولی۔ "یاد رہے آخری شخص پر آنے والے سپاہی انہیں بغلوں میں ہاتھ دے کر پب سے اٹھانے آ جاتے تھے۔ ان بدمستوں کو روزانہ ان کے گھروں تک پہنچانا ان کا معمول بن گیا تھا۔"

"ایسے بدمستوں کے لئے انہیں لاک اپ میں کیوں نہیں ڈالا گیا؟" اس نے پوچھا۔

"وہ پاکستان نہیں، انگلینڈ ہے۔ وہاں شخصی آزادیوں کا یہاں سے تو بہت زیادہ احترام کیا جاتا ہے۔ ان کے قانون میں شراب پینا جرم نہیں ہے لیکن شراب پی کر ڈرائیونگ کرنا، قتل کرنا یا دنگا کرنا جرم ہے۔ پب میں آنے والے پی کر کوئی ہنگامہ نہیں کرتے تھے بلکہ اپنی میزوں پر لڑکھڑا کر اونگھنا یا بڑبڑانا شروع کر دیتے تھے۔ تو گویا یہی کا وہ مرحلہ آتے ہی بارٹینڈر ان کے گلاسوں میں اچھی خاصی برف ڈال کر ان میں سوڈا ملانا شروع کر دیتا تھا جسے وہ وسکی سمجھ کر گھونٹ گھونٹ پیتے رہتے تھے۔"

"پھر کیا جب بہکے ہوئے لوگوں کو لوٹا جاتا تھا؟" سلطان شاہ نے استفسار کیا۔

"مجبوری تھی۔" غزالہ کندھے اچکا کر بولی۔ "ہر لوگ بھی جانتے تھے کہ ان کے آؤٹ ہو جانے کے بعد ان کے ساتھ کیا سلوک کیا جاتا ہے۔ ان سے وصول کی جانے والی فاضل رقم الگ جمع کی جاتی تھی اور ہفتے بعد چرچ میں نادار کے حوالے کر دی جاتی تھی۔ ہمارے پب میں بدمستی اور بے اعتدالی کو گناہ تصور کیا جاتا تھا۔"

"یہ تمہاری آتشیں قربت کا اثر ہے کہ میری نگاہوں میں کوئی ہیر پھیر نہیں ہوتا۔" میں نے قہقہہ لگاتے ہوئے کہا۔ "ورنہ دلی عورتیں عموماً آدھی شراب نالی میں بہا کر پانی کی مدد سے مقدار پوری کر دیتی ہیں تاکہ مرد ان کے قابو سے باہر ہو کر جیب کے دام میں نہ پھنسنے پائیں۔ اب تم جاؤ اور شیرازی کی دو بوتلیں لے آؤ۔"

"اب کسی بات میں نہ الجھنا!" غزالہ کے جاتے ہی میں نے سلطان شاہ پر آنکھیں نکالتے ہوئے سرگوشیانہ لہجے میں کہا۔ "مجھے تم سے کچھ ضروری باتیں کرنی ہیں۔"

"ضروری باتیں؟" اس نے میری آنکھوں میں جھانکتے ہوئے بیتابی سے پوچھا۔ "کیا پھر کوئی گڑبڑ ہے؟"

"ہاں! اقبال جب چاپ بیٹھے رہو۔ اسے بھنک بھی مل گئی تو وہ میرے سر پر سوار ہو جائے گی۔"

ہم دونوں اٹھ کر ڈرائنگ روم میں آ گئے۔ چند منٹ بعد غزالہ نے ٹرالی پر سارے لوازمات سجا کر ہمیں پیش کئے اور واپس جاتے ہوئے بولی۔ "کسی اور چیز کی ضرورت ہو تو مجھے بتا دینا۔ میں تھوڑی دیر کے لئے آرام کرنے جا رہی ہوں۔"

معاوضہ لے کر غلام رسول سے ایسے بیانات دلوانا شروع کر دیں جو ان کے مفادات سے مکمل کھاتے ہوں۔ اس طرح وہ ایک بچے کو ذبح کر لیں گے۔ غلام رسول ان کی تحویل میں رہتے ہوئے پیسہ کمانے کی مشین بن جائے گا۔ ملکی اور بین الاقوامی سیاست کے حوالے سے بھی اتنا قوانین پھر بھی اس کی بات پر توجہ دیا رہتا ہے۔"

"کیا اس طرح وہ اپنے بال بچوں اور خاندان کا مستقبل تباہ نہیں کرے گا؟" سلطان شاہ نے حیرت سے کہا "غلام رسول سرحد پار چلا جائے گا لیکن اس کے خاندان کی جڑیں اس دھرتی میں ہیں۔ یہاں ان سب کے بھاری ادھار ہیں۔ وہ لوگ تو ملک چھوڑ کر کہیں بھی نہیں جا سکتے۔ غلام رسول کی گھٹیا حرکتوں کی وجہ سے وہ یہاں منہ دکھانے کے قابل بھی نہیں رہیں گے۔"

"محبت اور جنگ کی طرح سیاست میں بھی سب کچھ جائز ہوتا ہے۔ اس کے بچے اور رشتے دار بھی نوشتہ دیوار پڑھ چکے ہوں گے جب وہ سمجھ لیں گے کہ غلام رسول کے پاس زندہ رہنے کے لئے اس سے بہتر کوئی ذریعہ نہیں ہے تو وہ بھی حالات سے سمجھوتا کرلیں گے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ سب خود کو غلام رسول کے قول و فعل سے بری الذمہ قرار دیتے ہوئے اس سے لاتعلقی اختیار کرنے کا اعلان کر دیں۔ ایسے کسی بھی اعلان سے ان کے پیروکار بے وقوف بن جائیں گے اور ان کا اپنے باپ سے خفیہ مکمل رابطہ برقرار رہے گا۔"

"میں تمہارے اندازوں سے اختلاف نہیں کرتا۔" اس نے سر ہلاتے ہوئے کہا "سیاست تمہارا میدان ہے نہ میرا۔ جو ہوتا ہے وہ ہوا کرے۔ مجھ سے تم جو کچھ چاہتے ہو میں وہی کروں گا۔"

اسی لمحے داخلی دروازے کے آہنی قفل میں چابی گھومنے کی آواز آئی اور لمحہ بھر بعد ہی دیبا ہانپتی ہوئی اندر گھس آئی۔ اس کے تیز نتھنوں نے شاید الکحل کی بو محسوس کر لی تھی۔ اس نے وہ دروازہ بند کر کے عجیب و غریب ہیئت کذائی میں ڈرائنگ روم میں آئی اور اوپر والا برقع ایک طرف اچھال کر میرا پورا گلاس پی گئی۔

"یہ کیا حرکت ہے؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے ملامت آمیز لہجے میں پوچھا "وہ میرا چھوٹا گلاس تھا۔"

"ہوا کرے۔ میں کون سی بچی ہوں؟" اس نے بے پروایانہ انداز میں کہا اور بٹن کھول کر برقع کا نچلا حصہ اپنے جسم سے الگ کرنے میں مصروف ہو گئی۔ اس دن دیبا نے خلاف معمول قمیص شلوار پہنی ہوئی تھی جس کے بغیر برقع ایک اچھوتا بن کر رہ جاتا۔ کوئی بھی کام کرنے سے پہلے دیبا اس کے تمام پہلوؤں پر غور کرنے کی عادی تھی جو ایک اچھی بات تھی۔

"کون سا پہاڑ ڈھا کر آرہی ہو؟" میں نے اپنے لئے دوبارہ گلاس بناتے ہوئے طنزیہ لہجے میں پوچھا۔

"کاؤ نسلیٹ کے بعد تم نے یہاں قید کرنے کا حکم صادر کر دیا تھا۔ میں کھلی فضا میں سانس لینے کے لئے ترس رہی تھی اس لئے برقع اوڑھ کر باہر نکل کھڑی ہوئی۔ آج شہر میں آوارہ گردی کرنے میں عجیب سی لطف آیا ہے۔"



"لیکن تم نے تو کہا تھا کہ تمہیں بہت ضروری کام ہے؟"
سلطان شاہ نے احتجاج کیا۔

وہ اپنی آنکھیں تیکھی بنا کر ہنس پڑی "یہ نہ کہتی تو تمہیں برقع لانے پر کیسے آمادہ کرتی؟"

سلطان شاہ کی کھوپڑی تپ اٹھی "لعنت ہے تم پر اور تمہاری باتوں پر اعتبار کرنے والے پر۔"

"ارے ارے، تم ہزار بار بھی لعنت بھیجو تو مجھے کوئی اعتراض نہیں ہوگا" وہرا کے لبوں پر پڑیوں تک کو سلگا دینے والی مسکراہٹ رقصاں تھی "ویسے برقع بھی خوب چیز ہے۔ آج کے تجربات میں عمر بھر نہیں بھول سکوں گی۔"

ہم میں سے کسی نے اس کی گفتگو میں کوئی دلچسپی ظاہر نہیں کی تو قدرے توقف کے بعد وہ خود ہی بولنے لگی "بے پردہ لڑکیوں اور عورتوں کو شاید لوگ مردمار سمجھتے ہیں۔ اس لئے کوئی ان سے سرعام چھیڑ چھاڑ نہیں کرتا لیکن برقع پوشوں کو بے زبان میاں سمجھ کر کوئی انہیں ستانا ہے اور کوئی پیچھا کرنے لگتا ہے۔ صدر کے خانے رنگلی اور ایمپریس مارکیٹ میں تو چلنا دوبھر ہو جاتا ہے۔ حد یہ ہے کہ اٹھارہ بیس برس کا ایک نوجوان لڑکا مجھ سے دانستہ ٹکرایا اور پھر میرے پیچھے لگ گیا۔ اس نے بھیڑ سے فائدہ اٹھا کر کئی بار مجھ سے چھیڑ چھاڑ کی۔ ایک بار اس نے چٹکی لی تو میرا دل چاہا کہ پلٹ کر اس کا منہ نوچ ڈالوں لیکن میں خون کے گھونٹ پی کر رہ گئی کیونکہ میں خود کو تماشا نہیں بنانا چاہتی تھی۔ برقع میں ملبوس ایک مظلوم عورت کو مار دھاڑ میں مصروف دیکھ کر وہاں اس کے بے شمار ہمدردوں کے ٹھٹ کے ٹھٹ لگ جاتے۔ خود کو اپنے رشتہ داروں سے محفوظ رکھنے کے لئے میں نے اپنے چہرے پر باریک نقاب ریشمی کی ہوئی تھی جب کہ آنکھوں پر دستی نقاب اکہری تھی اس لئے وہ بیوقوف مجھے اپنی ہم سن لڑکی سمجھ کر ایک ذریعہ سمجھنے لگا۔ میرے پیچھے اپنا وقت برباد کرتا رہا۔ میں کسی دکان وغیرہ میں جاتی تو وہ باہر رک کر میرا انتظار کرتا رہتا۔ آخر کار ایک جگہ سنسان دیکھ کر میں پلٹی اور میں نے اس کا ہاتھ تھام کر اسے اپنے ساتھ چلنے کے لئے کہا تو وہ اس بری طرح ڈر کر بھاگنے لگا۔ اس کا رنگ فق ہو گیا تھا۔ وہ نہ صرف میرے آفاق سے منکر ہو گیا بلکہ میرے بہلانے پھسلانے کے باوجود میرے ساتھ آنے پر آمادہ نہیں ہوا اور میری طرف سے موقع فراہم ہوتے ہی دم دبا کر وہاں سے فرار ہو گیا۔ میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ جب وہ میرے ساتھ چلنے پر آمادہ نہیں ہوا تو میرے پیچھے اپنا وقت کیوں برباد کرتا پھر رہا تھا؟"

"تمہاری صورت سے ڈر گیا ہوگا" سلطان شاہ بولا "آج کل خاصی بھیانک ہو گئی ہو۔"

"بکواس مت کرو" وہ خفگی آمیز آواز میں بولی "سارا معاملہ آنکھوں پر بنی تھا۔ میرا چہرہ اس نے پہلے دیکھا تھا بعد میں شاید اسے اپنی مردانگی کی ضرورت تھی۔"

"وہ اٹھارہ بیس سال کا بچہ تھا۔ تم اپنی آواز ہی سے اس سے بھوکی معلوم ہوتی ہو۔ تمہاری آواز سنتے ہی اسے اپنی غلطی کا احساس ہو گیا ہوگا۔ برقع میں یہ کچھ ہی ضرور ہے کہ عمر پوشیدہ رہتی ہے" سلطان شاہ نے فوری طور پر پینترا بدل کر بے پروایانہ لہجے میں کہا۔

"تم بکے جاؤ لیکن میری اس بات سے انکار نہیں کر سکتے کہ عورت کو شجر ممنوعہ بنا کر تم نے اپنی قوم کے لڑکوں میں ذاتی اور نفسیاتی پیچیدگیاں پیدا کر دی ہیں۔ وہ اجتماعیت کے ساتھ کسی ایک لڑکی پر طبع آزمائی کرنے کے بجائے ہر روز شوخ و شنگ لڑکیوں کا پیچھا کرتے ہیں اور ان سے بے ہودہ چھیڑ چھاڑ کے بعد شاید رنگین خوابوں میں رات بسر کرنے کو اپنی آوارگی کی معراج سمجھتے ہیں۔ اس بارے میں میرا آج کا تجربہ بہت انوکھا اور سنسنی خیز تھا۔"

"تم ٹھیک کہہ رہی ہو" میں نے اپنے گلاس سے ایک گھونٹ پینے کے بعد کہا "عورت کو بازاری جنس بنا کر ہم اپنے نوجوانوں کو ترقی یافتہ مغربی معاشرے کے مقام پر لے جا سکتے ہیں جہاں لڑکے اچھی نوکری اور ترقی کے لئے اپنی گرل فرینڈ کو سیڑھی کے طور پر استعمال کرنے کے عادی ہوتے جا رہے ہیں۔"

"تم لوگ حد سے زیادہ تنگ نظر اور قدامت پسند ہو" وہ جل کر بولی "اگر مرد کو اپنا دل خوش رکھنے کی آزادی ہے تو عورت کو قید میں کیوں رکھتے ہو؟ مرد کی بالادستی کا یہ تصور اب ختم ہو جانا چاہیے۔"

"یہ تصور تو اب زور پکڑے گا" میں نے گہری سنجیدگی کے ساتھ کہا "ابھی تک ہم لوگ عورت پر مرد کی برتری کا دعویٰ کرتے تھے جس پر ہمارا مذاق اڑا کر مغرب میں دونوں کی مساوات کا نعرہ لگایا جاتا تھا لیکن اب جدید ترین تحقیق سے یہ بات پایہ ثبوت کو پہنچ چکی ہے کہ ایک عام مرد کے مقابلے میں ایک عام عورت میں دماغ کی مقدار کم ہوتی ہے اور اسی وجہ سے اس میں ذہنی تخلیق کی صلاحیتوں کی کمی ہوتی ہے۔ میری بات کا یقین نہ ہو تو ٹائم یا نیوز ویک کے جریدے میں کراچی کا تحقیقی مضمون پڑھ لو۔"

"وہ اٹکل سے تحقیق اور تعلیم جیسے خشک موضوع پر بات نہ کرو" سلطان شاہ بولا "اور یہ مان لو کہ عورت کتنا ہی پر اڑ کر آگے اپنے بازو اٹھائے بڑھ جائے ہمارا مردوں کے پیچھے چکرا سکتی ہے۔"

"یہ بحث ختم کرو" میں نے سلطان شاہ کی بات کاٹ دی اور وہرا سے مخاطب ہو کر بولا "کچن سے اپنے لئے ایک گلاس اٹھا لاؤ اور یہ بتاؤ کہ آج تم کس اہم مشن پر فلیٹ سے باہر نکلی تھیں؟"

"کوئی مشن نہیں تھا۔ بس یونہی پڑے پڑے اکتا گئی تھی" اس نے لاپروائی سے جواب دیا۔

"اور آج تم نے یہاں خاص تصویر کشی بھی کی تھی؟" میں نے اپنے اندیشے کا کوئی اظہار کئے بغیر اسے گھورتے ہوئے سوال کیا۔

"ہاں!" وہ کھلکھلا کر ایک دم ہنس پڑی "وہ بھی بے زاری دور کرنے کی ایک کوشش تھی۔"

"شہرنوردی کے دوران میں تم نے فلم کے پرنٹ بھی بنوالئے

"گروپ میں قبول نہیں کیا ہے۔"

اس کا یہ مشاہدہ بالکل درست تھا لیکن میں اسے تسلیم نہیں کر سکتا تھا۔ میرے انکار پر یہ بحث پھر طول پکڑ گئی۔

سلطان شاہ لفافہ لے کر واپس آیا تو ہماری بحث بدستور جاری تھی۔ نہ میں جھکنے کے لئے آمادہ تھا نہ وہ اپنے دعوے سے دستبردار ہونے کے لئے آمادہ تھی۔ اس دوران میں غزالہ بھی مختصر سی نیند لینے کے بعد ہمارے ساتھ شریک ہو چکی تھی اور فطری طور پر میرا بھرپور ساتھ دے رہی تھی۔

خاکی رنگ کے اس ہلکے سے لفافے پر انگریزی میں صرف ڈی پی تحریر تھا۔ لفافہ قدرے پھولا ہوا تھا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے لفافہ بند کرتے ہوئے اس میں ہوا قید رہ گئی ہو۔ میں نے اشتیاق اور تجسس کے ساتھ جوں ہی وہ لفافہ کھولا، اچانک ایک تیز بو میرے نتھنوں سے ٹکرائی اور اس سے قبل کہ میں لفافے سے خارج ہونے والی اس پُراسرار گیس کے بارے میں کچھ سوچتا، میرے اعصاب نے میرا ساتھ دینے سے انکار کر دیا اور میں بیٹھے بیٹھے ایک طرف لڑھک گیا۔

میری آنکھوں نے جو آخری منظر دیکھا وہ ان تینوں کے میری طرف لپکنے کا تھا۔

○☆○

اگلا دن سستی اور بے چینی کے عالم میں گزر گیا۔ خاکی لفافے میں بے ہوش کر دینے والی زود اثر گیس کے علاوہ کچھ بھی نہیں تھا۔ گیس کے اثرات اتنے شدید تھے کہ میں تین گھنٹے سے پہلے ہوش میں نہیں لایا جا سکا تھا۔ ہوش میں آنے کے بعد میرے سر اور بدن میں ناقابلِ برداشت اینٹھن رچ کر رہ گئی تھی۔

ہم سب ہی مل کر اس لفافے پر سر کھپاتے رہے لیکن کسی نتیجے پر پہنچنے میں کامیاب نہیں ہو سکے۔ ویرا بدترین دشمنی کے مراحل سے گزرنے کے بعد میری دوست بن چکی تھی۔ اس کی ذات سے ہٹ کر پاکستان میں ٹی کا وجود ختم ہو چکا تھا۔ مافیا میں میری پوزیشن بہت مستحکم تھی۔ حبیب جیوانی کے دل و دماغ میں پروان چڑھنے والے وسوسوں کا مؤثر سدباب کرنے کے بعد مجھے مافیا والوں سے کوئی خوف نہیں تھا۔ شہر کے غنڈوں، بدمعاشوں اور ٹھگوں سے ترکِ تعلق کئے ایک مدت گزر چکی تھی۔ ماسٹر کار مر چکا تھا۔ اس کے ساتھ ہی سرور رجب علی بھی مارا گیا تھا۔ ان کے پسماندگان میں کوئی بھی اتنا ہوشیار اور اہل نہیں تھا کہ کراچی جیسے شہر خرابات میں میرا سراغ لگا کر مجھے زہریلی گیس کا تحفہ بھجوانے کا بندوبست کر سکتا۔ لے دے کر میرے دو حریف نظر آتے تھے۔ ان میں سے ایک انڈین ہائی کمیشن تھا جو ماسٹر کار کے معاملات میں کھل کر سامنے آیا تھا۔ انہوں نے اسلام آباد کے سفارت خانے میں متعین کرنل کشن پال کے ذریعے ہتھیاروں کے سودے کی ضمانت فراہم کرنے کا بندوبست کیا تھا لیکن ہم نے کرنل کشن پال کو قتل کر کے جہنم واصل کر دیا اور یوں ہتھیاروں کا وہ سودا خراب ہو گیا۔ پھر دہلی میں انڈین ہائی کمیشن کی موجودہ اور ایک ادام پاک

رایشنز آفیسر، شاقی نرائن پر ڈورے ڈالے تاکہ ان لوگوں کی گندی حرکات کے بارے میں زیادہ سے زیادہ مواد جمع کر سکوں لیکن شاقی بہت عیار اور شاطر تھی۔ اس نے میرے عزائم کو بھانپ کر مجھے دھوکے سے اپنے ہائی کمیشن کی عمارت میں لے جانا چاہا لیکن ناکام رہی۔ میں نہ صرف اس کے ہاتھ سے بچ نکلا بلکہ وہ فرار ہوتے ہوئے ماری گئی۔ لیکن وہ تمام واقعات بہت پرانے ہو چکے تھے۔ ایسی بساطوں پر بہتیرے چھوٹے بڑے مہرے پٹتے رہتے ہیں جن کا کوئی حساب کتاب نہیں ہوتا۔ میری دانست میں یہ امکان بعید از قیاس تھا کہ طویل تعطل کے بعد انڈین ہائی کمیشن کو یک بیک میرا خیال آ گیا ہو۔ اس کے بعد لے دے کر میری کیتھرائن اور اس کا کاز ٹیلیٹ ہی رہ جاتا تھا مگر مجھ سے ان کی کوئی براہ راست پرخاش نہیں تھی۔ ان کا سارا جوڑ توڑ ویرا کے ساتھ چل رہا تھا اور پھر جس روز وہ لفافہ جہانگیر کے گھر پہنچایا گیا، اس دن ویرا ان لوگوں کی تحویل میں تھی۔ ایسی مخدوش پوزیشن میں میری لفافہ بھجوانے جیسی اضطراری کارروائی نہیں کر سکتا تھا۔

ہوش میں آنے کے بعد سے میرا ذہن مسلسل اسی پہیلی میں الجھا ہوا تھا۔ اس وقت بھی صبح کے پونے آٹھ بج رہے تھے۔ عقب نما آئینے میں میری نگاہیں اسی راستے پر جمی ہوئی تھیں جدھر سے غلام رسول والی وین کو آنا تھا۔ لیکن دماغ اسی گتھی میں الجھا ہوا تھا جس کا دور دور تک کوئی سرا نظر نہیں آ رہا تھا۔

اگر میرے پاس فیصلہ کرنے کا اختیار ہوتا تو میں غلام رسول کے اغوا کا معاملہ کسی اچھے وقت کے لئے ملتوی کر دیتا لیکن مجبوری یہ تھی کہ اس کارروائی کے لئے وقت کا تعین اس شخص نے کیا تھا جو اپنے رتبے اور اختیار کے اعتبار سے حبیب جیوانی سے بہتر تھا۔ اس سے ملی ہوئی معلومات کی روشنی میں سارا بندوبست مکمل ہو چکا تھا۔ سب لوگ اپنی اپنی جگہ پر مستعد اور تیار، اس پولیس وین کے نمودار ہونے کے منتظر تھے جس کے ذریعے غلام رسول کو سنٹرل جیل سے کسی مجسٹریٹ کی عدالت میں پہنچایا جاتا تھا۔ آخری جائزے کے بعد واردات کے لئے قائداعظم کے مزار کی عقبی سڑک کا انتخاب کیا گیا تھا جہاں سڑک کے ایک طرف اونچے آہنی جنگلے کے پیچھے مزار کا عقبی ویران احاطہ تھا جہاں خودرو جھاڑیوں اور ناہموار کیاریوں کی وجہ سے کوئی نہیں آتا تھا۔ دوسری طرف بھی اونچی دیوار کے پیچھے ایک ویران میدان پھیلا ہوا تھا۔ اس سڑک کی کل آبادی پچھلے چوراہے کے قریب ہونے والے بڑے بڑے دفاتر پر مشتمل تھی جن میں سے ایک کا تعلق مزار کی دیکھ بھال اور انتظام سے تھا۔ ان دفاتر میں عملے کی تعداد اتنی قلیل تھی کہ باہر سے وہ بھی تقریباً غیر آباد ہی نظر آتے تھے۔

آٹھ بج کر چند منٹ بعد مجھے عقب نما آئینے میں ایک پولیس وین چوراہا گھوم کر اپنی طرف آتی ہوئی نظر آئی۔ شہر میں ہر وقت سینکڑوں پولیس کاریں متحرک رہتی ہیں مگر میرے لئے اس وین کی پہچان یہ تھی کہ اس سے قدرے فاصلے پر شیر شاہ کی سیاہ

بھی چلی آرہی تھی۔

آناً فاناً میں پولیس وین میرے قریب سے گزر گئی۔ اس کے کیبن میں ڈرائیور کے علاوہ کوئی نہیں تھا۔ عقبی حصے پردہ بند ہونے کی وجہ سے میں صرف ایک سپاہی کی جھلک ہی دیکھ سکا۔ اس کے پیچھے سیاہ لانسر شیر شاہ چلا رہا تھا۔ اس کے ساتھ گاڑی میں مزید تین افراد موجود تھے۔ وین اور لانسر کا درمیانی فاصلہ قدرے زیادہ تھا لیکن لانسر کے بالکل پیچھے ایک سفید شیراز دوڑ رہی تھی جس میں شیر شاہ کے نائب اعظم کے علاوہ اور کوئی نہیں تھا۔ اسی برق رفتار کار میں غلام رسول کو اغوا کرنے کا منصوبہ بنایا گیا تھا تاکہ تعاقب کی نوبت آجائے تب بھی شیراز نہ پکڑی جاسکے۔

ان تینوں گاڑیوں کے گزرتے ہی میں نے بھی اپنی کار اسی راہ پر ڈال دی۔ وہ صبح کا وقت تھا۔ سڑکوں پر دفاتر اور کارخانوں کی طرف جانے والوں کی بھیڑ بھاڑ شروع نہیں ہوئی تھی اس لئے سفر تیز رفتاری کے ساتھ جاری رہا۔ نئی اور پرانی کاروں کے شوروم کے بعد چند دکانیں آئیں پھر دو رویہ رہائشی مکانات کا سلسلہ شروع ہوگیا۔ جس وقت میں دارلاانجینئرنگ کالج اور اسلامیہ کالج کے سامنے والے چوراہے سے گزر رہا تھا تو سیاہ لانسر اگلا چوراہا گھوم رہی تھی میں نے اپنی کار کی رفتار یک بیک بڑھادی۔

میں اگلے چوراہے سے مزار کے عقب میں واقع سڑک کی طرف گھوم ہی رہا تھا کہ فضا پرگنوں کے شور اور آہنی دھماکے سے لرز اٹھی۔ ناگہاں طے شدہ حادثہ رونما ہوچکا تھا۔ میں نے اپنی کار کی رفتار مزید بڑھادی۔

جائے حادثہ پر پہنچتے ہی میری طبیعت باغ باغ ہوگئی۔ مستی خان نے اس دو رویہ سڑک پر مخالف سمت سے آتے ہوئے آئل ٹینکر کی درمیانی جگہ سے اتنی مہارت اور تیزی کے ساتھ یوٹرن لینے کی کوشش کی تھی کہ پولیس وین اس کشادہ سڑک کے انتہائی بائیں کونے پر جانے کے باوجود' داہنے فینڈر کو شدید تصادم سے نہیں بچاپائی تھی۔

میرے اترنے تک سب کچھ اسی طرح رونما ہوچکا تھا جیسے سوچا گیا تھا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے ہم سب وہاں کسی ڈرامے کی ریہرسل کررہے ہوں اور پولیس والے ہماری ہدایات پر کام کررہے ہوں۔

سیاہ لانسر ایک دوسرے سے جڑی ہوئی گاڑیوں کے قریب رکی تھی۔ سفید شیراز بھی پولیس وین کے پیچھے رکی تھی۔ جس کے عقبی حصے میں غلام رسول ہتھکڑی میں ذرا سہما بیٹھا ہوا تھا۔ میں نے اپنی کار سیاہ لانسر کے برابر میں ترچھی کرکے سڑک بند کردی تھی۔

میں نے اتر کر صرف ایک نظر میں وہاں کا جائزہ لیا۔ مستی خان کی سوزوکی ٹاپ ایکس یوٹرن لیتے ہوئے اس طرح وین سے ٹکرائی تھی کہ اس کی نمبر پلیٹ وغیرہ پچک کر چور ہوگیا تھا اور آدھی باڈی اندر تک دھنس کر جڑ میں تقریباً پیوست ہوگئی تھی۔ سوزوکی کی یہ ٹکر ظاہر کرتی تھی کہ غلطی مستی خان کی تھی لیکن قانونی نکتہ یہ تھا کہ اس کی ٹکر کا بائیں حصہ وین کے داہنے حصے سے ٹکرایا تھا جب کہ

اپنی گاڑی کے داہنے حصے کا دھیان رکھنا' ڈرائیور کی پہلی ذمے داری ہوتی ہے۔

اس کام کے لئے مستی خان کا انتخاب سوچ سمجھ کر کیا گیا تھا۔ وہ جیم جثیم ہونے کے ساتھ ہی خوفناک چہرے کا مالک تھا اس لئے اس پر ہاتھ اٹھانا آسان کام نہیں تھا۔ وہ اپنی مسروقہ سوزوکی سے اتر کر پولیس وین کے آگے کھڑا ہوا تھا۔ پولیس وین کا ڈرائیور اپنے ساتھیوں سمیت اسے مغلظات بک رہا تھا۔ میرے دیکھتے ہی دیکھتے ایک مشتعل سپاہی نے اپنی بندوق کا کندہ مستی خان کی پنڈلی پر رسید کیا اور مستی خان نے غراتے ہوئے' اس کا گریبان پکڑ کر اسے زمین سے اٹھالیا۔ دوسرے سپاہی نے ہذیانی انداز میں چلاتے ہوئے اس پر بندوق تان لی اور اسے گولی مارنے کی دھمکی دینے لگا۔

بد اتفاقات کرکے الجھاؤ پیدا کرنے کا وہ سنہرا موقع تھا۔ شیر شاہ کے تینوں ساتھیوں نے بڑھ کر سپاہیوں کو سمجھانے بجھانے میں الجھالیا۔ مستی خان سنگین پہاڑی گالیاں دے کر سپاہیوں کا خون کھولا رہا۔ جس کے نتیجے میں سپاہی وین اور اس میں موجود قیدی کو بھول کر اچھل اچھل کر چلاتے رہے۔

اسی اثنا میں اعظم اپنی شیراز کو واپس گھما چکا تھا اور شیر شاہ دبے قدموں پولیس وین کے عقبی حصے میں جا گھسا تھا۔ وہ تمام جھگڑا پولیس وین کے سامنے ہو رہا تھا جب کہ سفید شیراز وین کے بالکل عقب میں تھی اس لئے لڑنے والوں کو علم ہی نہ ہوسکا کہ وین میں کیا ہو رہا ہے۔ اس طرح شیر شاہ کو کھلی آزادی میسر آگئی تھی۔

چند ہی ثانیوں بعد شیر شاہ وین سے نکل آیا۔ اس کے پیچھے غلام رسول ہتھکڑی کی آہنی زنجیر اپنے دونوں ہاتھوں میں سمیٹے خوفزدہ انداز میں ادھر ادھر دیکھتا ہوا نیچے اترا۔ وہ دونوں شیراز کے عقبی حصے میں سوار ہوئے اور دیکھتے ہی دیکھتے سفید شیراز غلام رسول کو لے کر مخالف سمت میں جدھر سے وہ آئی تھی ہوا ہوگئی۔

میں نے اپنی ڈرائیونگ سیٹ سنبھالی اور اسٹیئرنگ کاٹ کر متصادم گاڑیوں کو اوور ٹیک کرتا ہوا آگے روانہ ہوگیا۔ اس وقت مستی خان اور اس کے تین ساتھیوں نے پولیس والوں کو اتنی چالاکی کے ساتھ الجھایا ہوا تھا کہ دونوں سپاہیوں اور ان کے ڈرائیور کی پشت وین کی جانب تھی۔ وہ ہاتھ ہلا ہلا کر مستی خان کو قصوروار ٹھہرا رہے تھے۔ قدرے آگے نکل کر میں نے عقب نما آئینے میں مستی خان کو سپاہیوں پر حملہ آور ہوتے دیکھا۔ اس کے ساتھ وہاں گھمسان کی جنگ چھڑ گئی جس کا مطلب تھا کہ وہ چاروں سپاہیوں کے ہتھیار چھین کر بھاگنے کی تیاری کررہے تھے۔

سفید شیراز کو مزار کا طواف کرکے ایم اے جناح روڈ سے گرومندر تک پہنچنا تھا۔ طے شدہ پروگرام کے مطابق جھگڑا کرکے مستی خان کو سپاہیوں کو غیر مسلح کرنا تھا جس کے بعد وہ چاروں سیاہ لانسر سے فرار ہوجاتے۔ مسروقہ سوزوکی وہیں چھوڑ دی جاتی۔ لانسر کے چلتے ہی پولیس والوں کی رائفلیں بھی سڑک پر پھینک دی جاتیں۔ انہیں فائر کرنے کی سخت ممانعت کی گئی تھی کیونکہ

آواز سنتے ہی قریب و جوار میں منڈلاتی ہوئی پولیس کی گاڑیاں اس طرف متوجہ ہو سکتی تھیں جب کہ اس منصوبے کو بے داغ بنانے کے لئے پولیس کی دوسری گشتی پارٹیوں سے محفوظ رہنا بے حد ضروری بلکہ ناگزیر تھا۔ حادثے میں ملوث ہونے والی سوزوکی کار کو جائے واردات پر چھوڑنے میں کوئی خطرہ نہیں تھا کیونکہ وہ پچھلی رات کو چرائی گئی تھی اور اس کے ذریعے پولیس کو مافیا کے کارندوں کا کوئی سراغ ملنا ناممکن تھا۔ یہی معاملہ سیاہ لانسر کا تھا۔ واردات کے ارتکاب کے دوران میں وہ کار پولیس والوں کی نظروں میں آئی تھی اس لئے وہ بھی رات گئے برنس روڈ کے علاقے سے اغوا کی گئی تھی۔ اس کی نمبر پلیٹ سوزوکی کی نمبر پلیٹ سے تبدیل کر دی گئی تھی اور توقع یہ تھی کہ صبح آٹھ ساڑھے آٹھ بجے تک کہیں بھی اسے چیک نہیں کیا جا سکے گا۔ رہا طلال شاہ تو اسے میں خود بھی کہیں دریافت نہیں کر سکا تھا۔

جائے واردات سے فرار ہونے کے بعد وہ چاروں سیاہ لانسر شہید ملت روڈ پر کہیں چھوڑ کر ٹیکسی سے دفتر پہنچ جاتے۔ اس معاملے میں شیراز سب سے اہم گاڑی تھی کیونکہ اسی کے ذریعے مغوی کو زندہ لاش کے دفتر تک لے جانا تھا اس لئے وہ کرائے پر حاصل کی گئی تھی۔ اس کار کے بارے میں یہ طے کر لیا گیا تھا کہ اسے پولیس والوں کی نظروں میں آنے سے بچایا جائے گا پھر بھی اس کی دونوں نمبر پلیٹوں پر مٹی لتھیڑ کر نمبروں کو مسخ کر دیا گیا تھا۔ میں نے جائے واردات پر جو منظر دیکھا تھا اس کی بنا پر مجھے پورا یقین تھا کہ کسی پولیس والے نے سفید شیراز کی جھلک بھی نہیں دیکھی ہوگی۔

میرا اس معاملے میں کوئی عملی کردار نہیں تھا اس لئے میں نے لنگڑے کی چوٹ پر اپنی کار استعمال کی تھی البتہ احتیاطاً اس کی بھی نمبر پلیٹ کو دھول مٹی میں پوشیدہ کر دیا تھا تاکہ کسی بھی مرحلے پر نمبر نوٹ کرنے کی نوبت نہ آ سکے۔

میں دفتر پہنچا تو شیر شاہ اپنی کامیابی پر بہت خوش تھا۔ سیلو کی موت کے بعد وہ پہلا کام تھا جو اس نے براہ راست اپنی نگرانی میں پایۂ تکمیل کو پہنچایا تھا۔ اس نے عقل مندی یہ کی تھی کہ غلام رسول کو براہ راست میرے دفتر میں لانے کے بجائے رہائشی حصے میں پہنچایا تھا۔ شیر شاہ قفل شکنی میں خاصی مہارت رکھتا تھا اس لئے اس نے دفتر پہنچنے سے پہلے راستے میں ہی غلام رسول کو ہتھکڑی اور اس سے منسلک آہنی زنجیر سے نجات دلا دی تھی۔

اپنے کمرے میں پہنچ کر پہلی بار مجھے خیال آیا کہ میرا چہرہ غلام رسول کے لئے اجنبی نہیں تھا۔

اس کے اغوا کی ہدایت ملنے سے اس لمحے تک صورت حال کچھ ایسی رہی تھی کہ مجھے کچھ سوچنے سمجھنے کا موقع نہیں مل سکا تھا۔ پھر وہاں بھی تیز زہریلی گیس والے پراسرار اتفاق نے ادھوری کر دی۔ وہ گیس اس قدر تیز اور اثر انگیز تھی کہ کم از کم چند گھنٹے گزر جانے کے بعد بھی میں اس کے مضر اثرات سے پوری طرح نہیں نکل سکا تھا۔

اس وقت مجھے ہوش آیا کہ غلام رسول سے میرا سامنا ہونا میرے حق میں کس قدر خطرناک ہو سکتا تھا۔ پچھلی بار کوئٹہ میں اس کی گرفتاری کے موقع پر میں اول خان کے ہمراہ ای ایل جی کے دفتر میں موجود تھا پھر کراچی میں ایس ٹی ایف کے عارضی دفتر میں اول خان نے میری موجودگی میں غلام رسول سے پرتشدد پوچھ گچھ کی تھی جس کے نتیجے میں اس نے صحرائی سرحدوں کی جانب سے بھارتی چھاپہ ماروں کے منظم حملے کی سازش کا انکشاف کیا تھا۔ ہمارے بعد کے تجربات نے ثابت کر دیا تھا کہ اس تیکر کو حملے کے بارے میں دی ہوئی غلام رسول کی اطلاعات درست تھیں اور اس نے انہیں بروقت ہوشیار کر دیا تھا۔

ان حالات کے نتیجے میں غلام رسول مجھے اپنے بدترین دشمن کے طور پر پہچانتا تھا۔ اگر اغوا کے بعد وہ مجھے اپنے روبرو دیکھتا تو شیر شاہ کے سارے کے کرائے پر پانی پھر جاتا۔ غلام رسول مر کر بھی یقین نہیں کر سکتا تھا کہ مجھ جیسا شخص اس کا ہمدرد اور خیر خواہ ہو سکتا ہے اور یہیں سے میرا سارا کھیل بگڑ جاتا۔

"اجازت ہو تو غلام رسول کو حاضر کروں؟" چند ثانیوں بعد شیر شاہ نے ادب سے دریافت کیا۔

"بالکل نہیں" میں نے سختی سے اسے منع کر دیا "اسے مجبوراً یہاں لایا گیا ہے ورنہ اصل پروگرام میں اسے یہاں لانا شامل نہیں تھا۔ ہمارے کسی آدمی کو غیر ضروری طور پر اس کے سامنے آنے کی ضرورت نہیں۔ تم اور اعظم اس کی نظروں میں آ چکے ہو تو اب تم ہی دونوں کو اس کی ضروریات کا خیال رکھنا ہوگا۔ اس سے کوئی غیر ضروری بات کرنے کی ضرورت نہیں۔ بس یہ جتاتے رہنا کہ اب وہ اپنے دوستوں کی تحویل میں ہے جہاں اس کی جان یا آزادی کو کوئی خطرہ نہیں ہے۔"

"اگر یہ کوئی خطرناک دوست ہے تو میں اس کا مزید بندوبست بھی کر سکتا ہوں" شیر شاہ نے کہا "وہ بیدار رہے گا تو سب کچھ دیکھے اور سنے گا۔ اجازت ہو تو میں کھانے پانی کے بعد اسے خواب آور دوا دے دوں۔ چرس زدہ ہے بات کرنے کے لئے کافی ہوگا وہ ہوش میں آ کر اپنی فطری کرے گا اور پھر سو جائے گا۔"

"ہم اسے آج کے لئے ایسا ہی کرو کل کے بارے میں سوچ کر بتاؤں گا۔۔۔ اور ہاں اس نے تمہارے بارے میں جاننے کی کوشش تو ضرور کی ہوگی؟ تم نے اپنے بارے میں اسے کیا بتایا ہے؟"

"ایک لفظ بھی نہیں بتایا" اس نے پورے اعتماد سے جواب دیا "میں یہی تاثر دیتا رہا کہ جب وقت آئے گا سب کچھ معلوم ہو جائے گا۔ آخر میں تو وہ اتنا متجسس ہو گیا تھا کہ بار بار پوچھ رہا تھا کہ ہمارا تعلق کس سے ہے یا ہم کہاں سے یہاں پہنچے ہیں۔ میں نے خاموشی سے مسکرا کر اس کے سوال ٹال دیئے تھے۔ وہ ابھی تک ہماری اصلیت کے بارے میں تذبذب میں ہے۔"

شیر شاہ کے چلے جانے کے بعد میں نے صہیب نیوانی کے گھر کا

نمبر ملایا تاکہ اسے فون پر اپنی کامیابی کی اطلاع دے سکوں۔ وہ مافیا کا سربراہ ہونے کے باوجود بھی اپنے دوسرے ساتھیوں سے اس قدر الگ تھلگ رہنے کا عادی تھا کہ بہت ہی ضروری باتوں تک سے لاعلم رہتا تھا۔ جب تک سیٹھ زندہ تھا تو وہ حبیب جیوانی کا نمبر جانتا ہوا تھا۔ اس کی موت کے بعد حبیب جیوانی کی چابی میرے قبضے میں آ چکی تھی جس سے مجھے خاطر خواہ فائدہ ہو سکتا تھا۔

غلام رسول بظاہر ایک نیک نام اور نرم دل سیاست دان کے روپ میں اپنے علاقے کے لوگوں کے دلوں پر حکمرانی کر رہا تھا۔ لیکن میں نے اسے گرگٹ کی طرح پل پل رنگ بدلتے ہوئے سنا اور دیکھا تھا۔ سب سے پہلے میں نے ٹرانسمیٹر پر اس کی اور ملا سرکار کی گفتگو سنی تھی۔ ملا سرکار اس کے ذریعے رجب علی نامی ڈاکو کو دھوکے سے سادہ ہو بلوا کر قتل کرانا چاہتا تھا۔ غلام رسول نے اس گندے کام میں ملا سرکار کا آلۂ کار بننے سے سختی سے انکار کیا تو ملا سرکار نے اس کی سرحد پار کی خفیہ اور باغیانہ سرگرمیوں کے ویڈیو کیسٹوں کا ذکر کر کے بھونچکا کر دیا اور غلام رسول کو ملا سرکار کی اس گھٹیا بلیک میلنگ کے سامنے ہتھیار ڈالنے پڑ گئے۔ پھر اس نے تھرکی کوالی میں انسپکٹر شاہد اسد کو اپنے اثر و رسوخ سے ڈرانا چاہا۔ اس حربے کی ناکامی پر بھاری رشوت کی پیشکش بھی کی تھی جسے حقارت سے ٹھکرا دیا گیا۔ وہ بہت دبنگ اور خود سر مجرم تھا۔ اولین نان کی کوٹھی میں اس نے بدترین تشدد کے سامنے بھی اعتراف جرم نہیں کیا تھا لیکن اس کے دل کے کسی گوشے میں اپنے وطن سے لگاؤ کا موہوم سا جذبہ آخری سانسیں لے رہا تھا جس سے مجبور ہو کر اس نے ایکس جنیر کے آپریشن کا راز فاش کر دیا۔ وہ غلام رسول کا آخری روپ تھا۔

مگر میں اس کی پرپیچ شخصیت کے بارے میں مزید جاننے کا خواہش مند تھا۔ اپنی شناخت کے خوف سے میں اپنے اصل روپ میں اس کے سامنے نہیں جا سکتا تھا۔ نقاب استعمال کرتا تو شیر شاہ کو میری طرف سے شبہ ہو سکتا تھا اس لئے آخر کار میرا دھیان حبیب جیوانی کے دفتر کی طرف گیا جہاں میں خود کو مکمل تاریکی میں رکھ کر غلام رسول سے کھل کر گفتگو کر سکتا تھا اور اس کے تاثرات پر گہری نظر بھی رکھ سکتا تھا۔

حبیب جیوانی نے مجھے اپنے دفتر کے استعمال کی کھلی چھوٹ دی ہوئی تھی۔ وہ اس وقت اپنے گھر پر موجود نہیں تھا جب کہ میں اس سے بات کئے بغیر دفتر نہیں چھوڑ سکتا تھا۔ اس لئے میں نے اس فرصت سے بھرپور فائدہ اٹھانے کا فیصلہ کیا اور شیر شاہ کو ہدایات دیتا ہوا اپنے دفتر سے نکل کر حبیب جیوانی کے دفتر میں پہنچ گیا۔ وہ دفتر میرے لئے اجنبی نہیں تھا۔ میں نے حبیب جیوانی کی کرسی سنبھال کر روشنیوں کو اس انداز میں جلایا کہ میں خود گھور اندھیرے میں چھپا رہا اور میز کے دوسری جانب کا حصہ روشنی میں نہا گیا۔

چند منٹ بعد فنگر پرنٹ انسپکٹر پر شیر شاہ کی انگلیوں کے نشانات ابھرے۔ میں نے یکے بعد دیگرے دو بٹن دبائے اور اس مشین نے شیر شاہ کے نشاناتِ انگشت کو پہچان کر دروازے کا قفل کھول دیا۔

شیر شاہ کے آگے غلام رسول سہمے ہوئے انداز میں دفتر میں داخل ہوا۔ میری ہدایت کے مطابق اس کی آنکھوں پر سیاہ پٹی بندھی ہوئی تھی اور شیر شاہ بازو تھام کر اس کی رہنمائی کر رہا تھا۔

مجھے یہ دیکھ کر ذہنی جھٹکا لگا کہ غلام رسول اس قلیل سی مدت میں ہڈیوں کے ڈھانچے میں۔۔۔۔ تبدیل ہو گیا تھا اور چہرے سے وہ مدقوق نظر آنے لگا تھا۔ غالباً آنے والے دنوں کی دہشت نے اسے دہشت زدہ کر رکھا تھا۔

"اس کی آنکھوں سے پٹی کھول کر تم باہر انتظار کرو" میں نے بھاری آواز میں شیر شاہ کو حکم دیا جس نے فوراً ہی غلام رسول کی آنکھوں سے سیاہ پٹی اتاری اور خود دفتر سے باہر نکل گیا۔ میں نے میز کے نیچے نصب بٹن دبا کر دفتر کے باہر سرخ بلب روشن کر دیا جس کا مطلب تھا کہ کسی کو اندر آنے کی اجازت نہیں تھی۔

غلام رسول کی بڑی بڑی سیاہ آنکھیں حلقوں میں اندر دھنسی ہوئی تھیں۔ پٹی کھلنے کے بعد وہ تیز روشنی سے بوکھلا گیا۔ کئی لمحوں تک کسی ایسے اُلو کی طرح جسے اندھیرے سے اچانک روشنی میں پھینک دیا گیا ہو وہ اپنی پلکیں تیزی کے ساتھ جھپکاتا رہا پھر بھرائی ہوئی آواز میں بولا "خدا کے لئے یہ روشنی کم کرو ورنہ میری بینائی جاتی رہے گی۔ میں اندھیرے یا زیادہ سے زیادہ ہلکی روشنی میں پُرسکون رہتا ہوں۔"

"ہم تمہارے معزز دوست ہیں لیکن مجھے افسوس ہے کہ دوستوں کے لئے بھی اس دفتر کے طور طریقے نہیں بدلے جا سکتے۔ تم چاہو تو اپنی آنکھیں بند کر سکتے ہو" میں نے بدلی ہوئی بھاری آواز میں کہا۔

"میں تمہارا ممنون ہوں کہ تم نے مجھے اپنا دوست کہا" اس نے نقاہت سے لرزتی ہوئی آواز میں کہا "ورنہ میں نے تو سمجھ لیا تھا کہ مجھے زندگی بھر جیل سے باہر قدم رکھنے کا موقع نہیں مل سکے گا۔ تم نے مجھے قید خانے کی نحوست سے بچا کر میرے اوپر بہت بڑا احسان کیا ہے لیکن میں ابھی تک اپنے محسنوں سے تعارف حاصل نہیں کر سکا۔"

"غیر ضروری باتیں سوچ کر اپنی توانائیاں ضائع نہ کرو۔ ہم درمیانی کڑیاں ہیں۔ جب تم اپنی اصل منزل پر پہنچو گے تو تمہیں ہر ایک کو جاننے کا موقع مل جائے گا۔۔۔۔ فی الحال یہ بتاؤ کہ تمہیں کس جرم میں پکڑا گیا تھا؟"

"پکڑے جانے کے لئے مجرم ہونا ضروری نہیں ہوتا" وہ کرب آلود لہجے میں بولا "اس ملک میں مجرم دندناتے پھرتے ہیں اور عزت دار گرفتار کر لئے جاتے ہیں۔ بے ایمان لوگوں کو وہم ہو گیا ہے کہ میں ملک کے دشمنوں سے ملا ہوا ہوں حالانکہ یہ سب سفید جھوٹ ہے۔ میری پگڑی اچھالنے والوں کو مر کر بھی چین نہیں مل سکے گا۔ میں بالکل بے گناہ ہوں۔"

"لیکن ہم نے تو تمہاری ویڈیو فلموں کی کہانیاں سنی تھیں۔ وہ شاید سرحد پار بنائی گئی تھیں۔"

"یہ اس ملک کی بدقسمتی ہے کہ یہاں نااہل حکمران ہوتے ہیں۔ جو کچھ ہمارے لئے اچھا ہے، اسے وہ بہت برا سمجھتے ہیں۔ وہ ہم سب کو تصادم اور تباہی کی راہ پر لے جا رہے ہیں۔ میرا قصور صرف اتنا ہے کہ میں نے ان کی راہ روکنے کی کوشش کی تھی جس کا نتیجہ یہ ہے کہ اس ملک میں میری زندگی خطرے میں ہے۔ اس ملک میں تم بھی مجھے زیادہ دنوں تک نہیں بچا سکو گے۔ ان کے راشی اور نمک حرام کتے مجھے سولی پر چڑھائے بغیر چین سے نہیں بیٹھیں گے۔"

"پھر تم کہاں جانا چاہتے ہو؟" میں نے اس کے چہرے پر نظریں جما کر نرمی سے سوال کیا۔

لمحہ بھر کے لئے اس کی آنکھوں میں امید کی چمک کوندا اٹھی مگر پھر بے رونقی نے ڈیرے ڈال دئے اور وہ مرجھائی ہوئی آواز میں بولا "مجھے معلوم ہے کہ میری خواہش بہت مشکل ہے۔ آج کل سرحدوں پر کہرام برپا ہوگا۔ تم مجھے اس ملک سے نہیں نکال سکتے۔ کاش ایسی کوئی صورت بن جائے کہ میں سرحد پار کرسکوں، اتنی دور بیٹھ کر میں اپنے لوگوں کی زیادہ خدمت کر سکوں گا۔ زندہ اور آزاد رہنے کے لئے مجھے سرحدوں کی زنجیر توڑنی ہوگی۔"

میں نے بھانپ لیا کہ جیل میں اسے بیرونی حالات سے بے خبر رکھا جا رہا تھا۔ وہ سمجھ رہا تھا کہ اس کی سازشوں کے نتیجے میں اگر جنگ نہیں چھڑی تھی تو سرحدوں پر بدترین کشیدگی ضرور پیدا ہو چکی تھی۔ "کیا تم واقعی اپنے لوگوں کی خدمت کرنا چاہتے ہو؟" میں نے قدرے حیرت سے پوچھا۔

"آج کے دور میں کوئی کسی کی خدمت نہیں کرتا" اس نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "ہر ایک کرسی پر چڑھنے کی فکر میں رہتا ہے لیکن سیاست میں خدمت ہی کی بات کرنا پڑتی ہے۔ کرسی مل جائے تو پھر اپنوں کی خدمت کا پورا پورا موقع ملتا ہے۔ میں بھی اسی فکر میں تھا لیکن میرے مقدر کی سیاہی میرے آڑے آ گئی۔"

"ہم کوشش کریں گے کہ تمہیں سرحد پار پہنچا سکیں" میرے ان الفاظ پر اس کا ستا ہوا چہرہ ناقابل بیان مسرت سے دمک اٹھا، اس کی دھندلائی ہوئی اور بے نور آنکھوں میں چمک پیدا ہو گئی اور وہ فرط جذبات سے کپکپاتی ہوئی آواز میں بولا "تمہاری کوششیں کامیاب ہو گئیں تو میری سات پشتیں بھی تمہارا احسان نہیں بھولیں گی۔ میرا بچہ بچہ تمہارا غلام ہو جائے گا۔ مجھے اس زمین پر پھر حکومت مل گئی تو میں تمہیں اپنے سر کا تاج بنالوں گا۔"

"تمہارے جذبات قابل قدر ہیں غلام رسول!" میرے پیچھے سے ایک نئی آواز ابھری اور میں حیرت اور خوف سے اپنی کرسی میں بری طرح اچھل پڑا۔

"حکمرانوں سے بچو!" اندھیرے میں سے وہی آواز دوبارہ ابھری اور اس بار میں نے پہچان لیا کہ بولنے والا حبیب جیلانی تھا جو چپکے

طور پر خفیہ راستے سے اپنے دفتر میں آ گیا تھا۔ میں اس کی آمد و رفت کے لئے استعمال ہونے والی سرنگ اور اس کا میکانزم دیکھ چکا تھا مجھے حیرت تھی کہ کوئی خفیف سی سرسراہٹ بھی پیدا ہوئے بغیر وہ دروازہ کھلا اور بند ہو گیا تھا جب کہ مجھے چند فٹ کے فاصلے پر کچھ بھی نہیں سنائی دیا تھا اور حبیب جیلانی خاموشی سے میرے پیچھے آ موجود ہوا تھا۔ اس کی آواز پہچانتے ہی میں نے اس کی نشست چھوڑ دی اور سرگوشیانہ لہجے میں کہا "تم نے تو میرا دم ہی نکال دیا تھا۔"

"تم لوگ مجھے بیٹھنے کے لئے نہیں کہو گے؟" غلام رسول کی سرسراتی ہوئی آواز ابھری۔ وہ اصل صورتحال کا ادراک نہیں کر سکا تھا لیکن اس نے یہ ضرور بھانپ لیا تھا کہ اندھیرے میں ایک سے زیادہ افراد موجود تھے۔

"جیل میں کنکر ملی ہوئی پتلی دال اور اکڑی ہوئی روٹیاں کھا کھا کر میری صحت جواب دے چکی ہے" وہ فریادی لہجے میں کہہ رہا تھا "میری پنڈلیاں زیادہ دیر تک میرا بوجھ نہیں سہار سکیں گی۔"

"ہمت سے کام لو!" حبیب جیلانی نے میرے کندھے پر ہاتھ رکھ کر غلام رسول سے کہا "تمہیں ہمت سے کام لے کر خود کو لمبے سفر کے لئے تیار کرنا ہے۔ چند منٹ میں تمہاری پنڈلیاں جواب دے گئیں تو تمہیں کون پشت پر لادے پھرے گا؟ تمہیں لمبی مسافت اور دو حصے سے یہ ثابت کرنا ہے کہ ابھی تم معذور اور مفلوج نہیں ہوئے ہو۔"

اس کی بات ختم ہونے پر پہنچی اور غلام رسول نے جلدی سے کہا "ایسی کوئی بات نہیں ہے۔ تم چاہو تو میں سارا دن ایک ٹانگ پر کھڑا رہ سکتا ہوں۔ یہاں کرسی ملنے کی امید تھی اس لئے وہ بات زبان پر آ گئی......"

حبیب جیلانی زور سے ہنس پڑا "اس کرسی کو چھوڑو اور بڑی کرسی پر نگاہ رکھو کیونکہ وہی تمہاری منزل ہے اور ہاں یہ تو بتاؤ کہ ہم لوگوں کے بارے میں تمہاری کیا رائے ہے؟"

"تم لوگ بہت نرم دل اور عظیم ہو" اس کی آواز ممنونیت کے جذبات سے لبریز ہو گئی "تم جیسے ہمدرد اور نایاب لوگوں کے دم سے ہی یہ دنیا قائم ہے۔ میں تمہارا احسان کبھی نہیں بھول سکوں گا۔"

"لیکن اگر ہم اسمگلر اور منشیات فروش ثابت ہوئے تو کیا تم ہمارے احسانات بھلا دو گے؟" حبیب جیلانی نے میرا شانہ دبا کر چبھتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"ہرگز نہیں!" غلام رسول نے مضبوطی کے ساتھ کہا "محسن صرف محسن ہوتا ہے۔ جس کے احسان کا بدلہ اس کے پسندیدہ انداز میں اتارا جاتا ہے۔ تم اسمگلر ہو تو میں تمہارے لئے سرحدیں کھول دوں گا۔ ڈاکو ہو تو تمہیں مال و دولت سے لاد دوں گا۔ دراصل میں کسی کے فعل پر نہیں جاتا" اس کی نیت کو دیکھتا ہوں۔ مجھ پر ایک الزام ڈاکوؤں اور قاتلوں کی سرپرستی کا بھی ہے۔ میں جانتا ہوں کہ وہ سب مظلوم تھے اور ظلم کے خلاف لڑ

ارادہ کر کے اٹھتے ہیں۔ ظالموں کا صفایا کرنے کے لئے وہ جو کچھ بھی کر رہے ہیں سب جائز اور ٹھیک ہے۔ میں اقتدار سے باہر ہوتے ہوئے ان لوگوں کا ساتھ دے رہا ہوں تو کرسی پر بیٹھنے کے بعد مجھے کون اپنے دوستوں کی حمایت سے روک سکے گا؟"

میرے لئے اس کی وہ گفتگو تسلی اور کراہت آمیز تھی۔ اقتدار اس کے خواب و خیال سے بھی دور تھا اور وہ خود اس دھرتی کا ناقابل معافی مجرم تھا جس دھرتی پر وہ کھڑا ہوا تھا لیکن اقتدار کے بارے میں اس کی بدنیتی ابھی سے عیاں ہو رہی تھی۔ اسی ایک فقرے سے اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ بے رحمت اور بے نوا غلام رسول کے تناسب سے وہ مجرم غلام رسول کس قدر بھیانک درندہ ثابت ہو سکتا تھا۔

حبیب جیوانی نے میری چھوٹی بولی کرسی اس وقت تک نہیں سنبھالی تھی۔ اس نے کمرے کے سرخ بلب بجھا کر ہرا بلب روشن کیا۔ پھر انٹرکام کے بٹن دبائے اور اگلے ہی لمحے شیر شاہ دروازہ کھول کر اندر آ گیا۔

"اسے واپس لے جاؤ" حبیب جیوانی نے حکم دیا۔ اس کی آواز سن کر شیر شاہ بھی چوکنا ہو گیا۔

"لے جانے سے پہلے اسے بلائنڈ فولڈ کردو" میں نے اضافہ کیا کیونکہ شیر شاہ اس احتیاط سے بے خبر تھا۔

شیر شاہ نے پھرتی کے ساتھ غلام رسول کی آنکھوں پر سیاہ پٹی باندھی اور اس کا بازو تھام کر اسے باہر لیتا چلا گیا۔

حبیب جیوانی نے ایک مرتبہ پھر چھت کے سرخ بلب کا سوئچ آن کیا اور مسکراتے ہوئے اپنی کرسی پر براجمان ہو گیا کیونکہ میں نے غلام رسول سے باتیں کرکے کے تاریک گوشے کو بھی روشن کر دیا تھا۔ اس کے بیٹھنے کے بعد میں نے اس کے سامنے دوسری کرسی سنبھال لی۔

"کیا ارادہ ہو رہا تھا؟" اس نے خوش دلی کے ساتھ مجھ سے سوال کیا۔

"میں اس کے درشن کرنے چاہ رہا تھا اور غیر ضروری طور پر اس کے سامنے بھی نہیں آنا چاہتا تھا۔ اعظم اور شیر شاہ کے علاوہ میں نے ہر ایک کو اس سے دور رہنے کی ہدایت کی ہے تاکہ وہ ہمارے آدمیوں کو نہ پہچان سکے۔ اسی وجہ سے میں نے تاریکی کا ذخیرہ استعمال کرنے کا فیصلہ کیا تھا۔ مجھے حیرت ہے کہ تم کمرے میں کب اور کیسے وہاں آ کھڑے ہوئے؟ اگر تم بیچ سے میرے سر میں کھٹکا ہوا سوال ابھی آ رہا ہے تو مجھے علم نہ ہوتا۔"

"اس راستے کی کیا خرابی ہے کہ جس کے ذریعے آواز بیرونی حرکت کرتی ہے۔ میں اس وقت پہنچا تھا جب وہ روشنی کم کرنے کی التجا کر رہا تھا۔ تم نے بہت اچھا کیا کہ اپنے آدمیوں کو اس سے غیر ضروری میل جول سے روک رکھا ہے۔"

"جب تک یہ سرحد پار نہیں پہنچ جاتا مجھے اس کی طرف سے خطرہ رہے گا۔ ہو سکتا ہے کہ راستے میں ہی یہ ہماری تحویل سے نکل کر کسی رینجرز کی گرفت میں آ جائے۔ بے خبر رہے تو اچھا کی صورت حال میں ہماری نشاندہی نہیں کر سکے گا ورنہ یہ شخص اپنے مفاد کے لئے اپنی اولاد کی بھی گردن کٹوانے کی صلاحیت رکھتا ہے۔"

"تمہیں مبارک ہو کہ تم نے اس اہم کام کا پہلا مرحلہ سر کر لیا۔ اب یہ بتاؤ کہ اسے باہر بھجوانے کے بارے میں تم نے کیا سوچا ہے؟ اسے زیادہ دن تک یہاں روکے رکھنا ہمارے بڑوں کی پالیسی کے خلاف ہوگا۔"

"اونٹ یا گدھے کی پشت پر بیٹھ کر صحرائی باشندوں کے بھیس میں سرحد عبور کرنے کا خیال مجھے فرسودہ اور خطرناک لگتا ہے۔ اس کے لئے میں کچھ اور ہی سوچ رہا ہوں جس میں ہمارے لئے کم سے کم خطرات ہوں۔"

"ذرا مجھے بھی تو معلوم ہو کہ تم کس طریقے پر سوچ رہے ہو؟" اس نے اپنی کرسی پر جھولتے ہوئے کہا۔

"آج کل ریکروٹنگ کے کاروبار میں چند گندی مچھلیوں نے بڑا اودھم مچایا ہوا ہے" میں نے سنجیدہ لہجے میں کہا "ان لوگوں کی بنائی ہوئی جعلی سفری دستاویزات اور ویزوں کی شناخت میں بڑے بڑے ملکوں کے حکام دھوکا کھا جاتے ہیں۔ ان ہی میں سے کسی کے ذریعے غلام رسول کو ہوائی جہاز پر چڑھانے کا ارادہ کر رہا ہوں۔"

"اندیشہ ہو کہ وہ جہاز پر قدم رکھنے سے پہلے ہی دھر لیا جائے۔ حکام نے اس کا نام اور تصاویر ہر ائیرپورٹ پر پہنچا دی ہوں گی۔ اس کی بو پاتے ہی خفیہ ادارے اس پر بھوکے کی طرح ٹوٹ پڑیں گے۔"

"یہ فرضی نام پر جعلی پاسپورٹ کے ذریعے سفر کرے گا۔ امیگریشن والے اکیلے مسافروں کی زیادہ دیکھ بھال کرتے ہیں۔ ریکروٹنگ ایجنٹوں کے ذریعے گروپوں میں سفر کرنے والے ان کے باقاعدہ بھتوں کا ذریعہ ہوتے ہیں۔ اس لئے ان پر کوئی توجہ نہیں دی جاتی۔ ایسے ہی کسی گروپ کے ساتھ غلام رسول بھی چکنی مچھلی کی طرح پھسل کر نکل جائے گا۔"

"تم شاید بھول رہے ہو" حبیب جیوانی استہزائیہ ہنسی کے ساتھ بولا "ریکروٹنگ ایجنٹ لوگوں کو بھارت جیسے مفلس ملک میں نہیں بلکہ مشرق وسطی کی امیر منڈیوں میں بھیجتے ہیں۔ وہاں غلام رسول کیا جھک مارے گا؟"

"وہ دودھ پیتا بچہ نہیں، گریجویٹ آدمی ہے۔ اس کے پاسپورٹ پر دوبئی کے علاوہ بھارت کا ویزا بھی موجود ہوگا۔ مشرق وسطی کی منزل سے وہ حسب مرضی بھارت یا کہیں اور جا سکتا ہے۔ میری دانست میں اس کا اصل مسئلہ بھارت پہنچنا نہیں بلکہ پاکستان سے نکلنا ہے۔ ایک بار وہ پاکستانی حکام کی آنکھوں میں دھول جھونکنے میں کامیاب ہو گیا تو دنیا کی کوئی طاقت اس پر ہاتھ نہیں ڈال سکے گی۔"

میرے اس جواب نے حبیب جیوانی کو سوچنے پر مجبور کر دیا۔ اس کی سب سے بڑی خرابی یہی تھی کہ وہ اپنے بڑوں کے احکام میں عقل کے استعمال کو حرام اور گناہ تصور کرتا تھا۔

چند لمحوں کے غور و فکر کے بعد اس نے میری تجویز پر ایک اعتراض جڑ دیا "حیوان والے اس کو بھارتی سرزمین پر اپنے آدمیوں کی تحویل میں دیکھنا چاہتے ہیں۔ پاکستان سے نکلنے کے بعد غلام رسول نے کسی اور ملک میں سیاسی پناہ حاصل کرنے کا فیصلہ کرلیا تو تم کسی کو منہ دکھانے کے قابل نہیں رہو گے۔"

"یہ رسک لینا ہوگا" میں نے فیصلہ کن انداز میں کہا "اس وقت وہ ذہنی طور پر بالکل مفلوج ہو کر رہ گیا ہے اور ہمارے ذہن سے سوچنے پر مجبور ہے۔ وہ ہماری ہدایات سے سرمو بھی انحراف کرنے کی جرأت نہیں کر سکے گا۔ اتنا ہم اسے باور کرا چکے ہیں کہ اس نے ہمارے وضع کردہ پروگرام کے خلاف کوئی قدم اٹھایا تو اس کی نگرانی کرنے والے خاموشی کے ساتھ اس کا نرخرا کاٹ ڈالیں گے۔ اس نے جیل کی کوٹھڑی میں موت کو بہت قریب سے دیکھا ہوا ہے۔ اس دھمکی کے بعد وہ بے چوں و چرا بتائی ہوئی راہ پر عمل کرے گا۔ پھر اور ہوا تو وہ ہماری بدقسمتی کے علاوہ کچھ نہیں ہوگا۔"

"یہ کام میں نے تمہیں سونپ دیا ہے۔ اس کی اونچ نیچ تم ہی کو دیکھنی ہے۔ پھر بھی میں نے اپنے خدشات تمہارے سامنے رکھ دیے ہیں۔ ان کا سدباب بھی تم ہی کرو گے۔ میں صرف اتنا بتا دینا چاہتا ہوں کہ کسی گڑبڑ کی صورت میں، میں کوئی ذمے داری قبول کیے بغیر تمہارا سر اوکھلی میں دے دوں گا۔ پھر تم جانو اور تمہارا کام۔"

"تمہاری پیشگی وارننگ کا شکریہ!" میں نے مسکراتے ہوئے کہا "میرا خیال ہے کہ اس بار تمہارے یونٹ کو سرخروئی اور نیک نامی ہی حاصل ہوگی جس میں بیشتر حصہ تمہارا ہوگا کیونکہ تم مجھے کام کرنے کی پوری آزادی دے رہے ہو۔"

"تم واقعی بہت بدمعاش ہو" وہ خفت آمیز انداز میں ہنس پڑا "ہر بات میں اپنی مرضی کے معنی نکال لیتے ہو۔ جب میں سزا میں تمہارا حصے دار بننے کو تیار نہیں تو جزا میں کیسے شریک ہو سکوں گا؟ اگر تم مجھ پر طنز کرنا چاہ رہے تھے تو میں اعتراف کرتا ہوں کہ اس کوشش میں تم پوری طرح کامیاب رہے ہو۔"

میں اپنے دونوں کانوں کو ہاتھ لگاتا ہوا کرسی سے اٹھ کھڑا ہوا "اب تم مجھے کانٹوں میں گھسیٹنے پر تل گئے ہو اس لیے مجھے یہاں سے رخصت ہو جانا چاہیے۔ میں غلام رسول کے بارے میں اپنی کارکردگی سے تمہیں باخبر کرتا رہوں گا۔"

وہ فراخ دلی کے ساتھ ہنسنے لگا لیکن اس نے مجھے روکنے کی کوئی کوشش نہیں کی۔

اپنے دفتر آ کر میں نے شیر شاہ کو غلام رسول کے بارے میں مزید کچھ ہدایات دیں پھر دفتر سے نکل کھڑا ہوا۔

اس وقت شہر میں ٹریفک کا ہجوم بہت زیادہ ہو چکا تھا اور فضا گاڑیوں کے کثیف دھوئیں سے بوجھل ہونی شروع ہو گئی تھی اس لیے میں اس بھیڑ میں پھنسنے کے بجائے کاور سے سیدھا آگے نکلتا چلا گیا اور ریلوے برج کو عبور کرنے کے بعد بائیں جانب مولوی تمیز الدین خان روڈ پر گھوم گیا جہاں کسی بھی وقت ٹریفک کا اژدحام نہیں ہوتا۔

اس صاف ستھری سڑک پر میں تھوڑی ہی دور گیا تھا کہ سلطان شاہ جہانگیر سے ملی ہوئی کار دوڑاتا ہوا میرے برابر میں آیا اور کچھ آگے جا کر اس نے کار روک دی۔ میں نے بھی اس کی تقلید کی۔ میرے اترنے سے پہلے ہی سلطان شاہ اپنی کار چھوڑ کر بگولے کی طرح میری طرف آیا تھا۔ اس وقت اسے دیکھ کر میری کھوپڑی جھنجھنا کر رہ گئی تھی۔ میں نے اسے اغوا کی واردات کے دوران میں اپنی رکھوالی پر مامور کیا تھا۔ وہاں کی کارروائی نمٹنے کے بعد اسے گھر لوٹ جانا چاہیے تھا مگر وہ مستقل میرے پیچھے لگا ہوا تھا۔

"تم یہاں کیا جھک مار رہے ہو؟" میں اس کے بولنے سے پہلے ہی برس پڑا "تمہیں تو اس وقت فلیٹ پر ہونا چاہیے تھا۔"

"مم.... میں وہیں سے آ رہا ہوں" اس نے ہکلاتے ہوئے لہجے میں کہنا چاہا لیکن میں نے مشتعل ہو کر اس کی بات کاٹ دی۔

"فلیٹ سے آ رہے ہو اور میں اتفاقاً یہاں نظر آ گیا، کیا کہنا چاہتے ہو تم؟" میں نے آنکھیں نکال کر کہا۔

"میں تمہیں ٹریڈ لائن تک پہنچا کر فلیٹ گیا تھا لیکن وہاں کا نقشہ ہی بدلا ہوا تھا۔ ویرا اور غزالہ دونوں غائب ہیں۔ میں گھبرا کر ٹریڈ لائن واپس آیا تو تمہاری کار پارکنگ لاٹ میں موجود تھی۔ میں دور رہ کر تمہارے نکلنے کا انتظار کرتا رہا اور پھر تمہارا پیچھا کرتا ہوا یہاں تک آ گیا۔"

"ویرا اور غزالہ غائب ہیں تو ایسی کیا قیامت آ گئی کہ تم یہاں تک دوڑے چلے آئے؟" اس کی وضاحت سن کر میرا پارہ اور چڑھ گیا "وہ دونوں اکثر باہر جاتی رہتی ہیں۔ تمہیں وہیں رک کر ان کی واپسی کا انتظار کرنا چاہیے تھا۔"

"تم پوری بات تو سن لو" اس نے تھکی ہوئی آواز میں بے چارگی سے کہا "پھر جو چاہو کہہ لینا۔"

میں خاموش ہو کر اسے پھاڑ کھانے والی نظروں سے گھورنے لگا۔

"وہاں ڈائننگ ٹیبل پر کولڈ کریم کی شیشی کے نیچے ایک رقعہ رکھا ہوا تھا جس پر ویرا کی تحریر میں ایک پیغام تھا۔ یہ تم خود ہی پڑھ لو!" یہ کہتے ہوئے اس نے اپنی جیب سے ایک رقعہ نکال کر میری طرف بڑھا دیا۔

میں نے اس کی تہ کھول کر پڑھنا شروع کیا تو یک بیک میری آنکھوں کے سامنے اندھیرا چھا گیا۔

وہ ویرا کا الوداعی پیغام تھا اور اس کا لب و لہجہ ضرورت سے زیادہ تلخ تھا۔

ویرا کا وہ الوداعی پیغام نہ صرف تلخ بلکہ بہت زیادہ ہولناک بھی تھا۔

اس خط میں غصے کے بجائے افسوس اور صدمے کا عنصر حاوی تھا۔ اس کی ایک ایک سطر سے یوں محسوس ہوتا تھا جیسے میں نے عملی زندگی کے میدان میں ویرا بیگم کا ساتھ دینے کے بہت سے عہد و پیمان کئے ہوں اور ان میں سے کسی کو بھی نبھانے کی ضرورت محسوس نہ کی ہو۔

اس کا سب سے بڑا اور بھرپور شکوہ یہ تھا کہ اس نے اپنی تمام کشتیوں کو آگ لگا کر ہمیشہ کے لئے میرا ساتھ دینے کا ارادہ کرلیا تھا۔ یہاں اس نے وضاحت کردی تھی کہ اس ارادے کے ذریعے وہ میری زندگی کے نجی گوشوں میں دخیل ہونے کا کوئی ارادہ نہیں رکھتی بلکہ میرے مشن اور عزائم کی تکمیل میں صدق دل کے ساتھ میری مدد کرنے کا عزم کرچکی تھی۔ وہ اپنی دانست میں اس حد تک بڑھ چکی تھی کہ اس نے "آخر کار شی اور جی الائیڈ سے قطع تعلق کرنے کا ارادہ کرلیا تھا۔ اس کشیدگی کی بنیاد اسی وقت پڑ گئی تھی جب اس نے ملا سرکار کے باغیانہ منصوبوں کی تکمیل کے لئے ہتھیاروں کی بھاری مقدار کی اسمگلنگ میں رخنہ اندازی کی تھی۔

کہنے کو وہ ایک رقعہ تھا لیکن اس پر ویرا کی باریک انگریزی تحریر میں پوری کہانی مرقوم تھی۔ اسے شکوہ تھا کہ میں نے اس کی قربانیوں کی کوئی قدر کی اور نہ ہی اس کے تعاون کو کوئی اہمیت دی۔ اس کے برعکس میں اسے ہمیشہ اپنا دشمن یا حریف تصور کرتا رہا۔

میں اسے اہم معاملات سے بے خبر رکھنے کی کوشش کرتا رہا۔ کوئی خفیہ بات اتفاقاً ویرا کے علم میں آجاتی تو میں اسے نیچا دے کر ویرا کو مصروفیات میں الجھا دیا کرتا تھا جس کی وجہ سے ویرا کی بدگمانی بڑھتی چلی گئی۔ اسے محسوس ہونے لگا تھا کہ مجھے اس پر ذرا بھی اعتماد نہیں تھا لیکن میں اس کی مدد سے شی کو کمزور تر بنانے کے لئے مسلسل اسے بے وقوف بنائے جارہا تھا اور میرے غیر دوستانہ رویئے میں تبدیلی کے کوئی آثار نہ دیکھ کر اس نے ہمیشہ کے لئے مجھ سے دوستی کا رشتہ ختم کرنے کا فیصلہ کرلیا تھا۔

اس کے ساتھ ویرا نے مجھے یہ بھی جتایا تھا کہ شی اتنی حقیر اور کمزور نہیں تھی جتنی میں سمجھتا تھا۔ شی والوں نے اپنی مصلحتوں اور ترجیحات کی بنا پر پاکستان میں خاموشی اختیار کی ہوئی تھی۔ جس کی میرے راز یا کوششوں کا کوئی دخل نہیں تھا۔ پاکستان میں پچھلی بار شی کی تنظیم ضرور ختم کردی گئی تھی لیکن بے پناہ اختیارات کے ساتھ ان کا آدمی میں پاکستان میں موجود تھا جو جی الائیڈ کے ایک اشارے پر شی کی تنظیم نو کرنے کا پوری طرح اہل تھا۔ اس نے دعویٰ کیا تھا کہ جس دن بھی شی کا آدمی میدان عمل میں کود پڑا اسی دن جہانگیر مجھ سے گہری دوستی کے تمام تر دعووں کے باوجود کسی بھیگی بلی کی طرح شی کے لئے کام کرنے پر مجبور ہو جائے گا۔

یہاں تک اس کی تحریر قابل فہم اور اس کی بڑھتی ہوئی مایوسی کی آئینہ دار تھی لیکن اس سے آگے ویرا کے الفاظ نے میرے وجود کو سن کرکے رکھ دیا۔

اس نے لکھا تھا "میں نے ابتداً غزالہ کو ایک بار پھر اپنے ساتھ لے جانے کا ارادہ کرلیا تھا۔ اسی نیت سے میں نے اس کی تصاویر بھی بنالی تھیں۔ لیکن اب میں نے اپنا ارادہ بدل دیا ہے۔ اس کی جعلی سفری دستاویزات تیار ہیں مگر میں اسے پاکستان سے باہر نہیں لے جاؤں گی کیونکہ وہ تمہیں دل و جان سے چاہتی ہے اور تم سے دور رہ کر زندہ نہیں رہ سکے گی۔ اس نے مایوس ہو کر خودکشی وغیرہ کرلی تو میرا ضمیر زندگی بھر مجھے ملامت کرتا رہے گا اس لئے اب وہ پاکستان میں ہی رہے گی اور کچھ عرصے کے بعد خود بخود تم تک پہنچ جائے گی۔ تم نے مجھ سے کئی بار کہا تھا کہ تم غزالہ کے خوب صورت اور گداز بدن پر نہیں مرتے بلکہ اس کے اندر چھپی ہوئی مشرقی عورت سے پیار کرتے ہو۔ شاید تم سچ ہی کہتے ہو۔ کیونکہ میرا بدن غزالہ کے جسم سے کہیں زیادہ حسین، متناسب، گداز اور کشش انگیز ہے لیکن تمہارے دل و دماغ پر نہیں چھا سکا۔ اس کی وجہ شاید یہی تھی کہ میں کسی بھیڑ بکری کی طرح بے زبان اور غلام نہیں بن سکتی۔ یہ مشرقی عورت کا زیور سمجھا جاتا ہے جب کہ مغرب میں عورت محبت اور شادی کے بعد بھی آزاد اور خود مختار ہوتی ہے۔ میں تمہاری اس بات پر پورے خلوص کے ساتھ یقین کرتی ہوں کہ تمہیں غزالہ کے جسم سے نہیں، بلکہ اس کی روح اور سوچ سے پیار ہے۔ وہ جب تمہارے پاس لوٹے گی تو اس کا ذہن وہی ہوگا، اس کی آبرو بے داغ ہوگی، اس کی روح اور سوچ میں بھی کوئی تبدیلی لانے کی کوشش نہیں کی جائے گی لیکن یہ یاد رکھنا کہ اس کا جسم اور اس کے دلفریب نشیب و فراز وہ نہیں رہیں گے جو آپ ہیں۔ تم اس کے جسم کے بھوکے نہیں ہو، اس لئے اس تبدیلی سے "غزالہ کے لئے تمہاری محبت میں کوئی کمی نہیں آنی چاہئے۔ وقت ملا تو میں یہ سرزمین چھوڑنے سے پہلے تم کو فون ضرور کروں گی۔ یہ یاد دلانے کے لئے کہ تم نے بدن اور پرانی روح والی غزالہ کو مایوس نہیں کرو گے۔ تمہاری ٹھکرائی ہوئی ایک حسین و دلفریب مغربی عورت

------ ویرا۔"

"اور ویرا کے ساتھ غزالہ بھی گھر سے غائب ہے؟" میں نے پیغام پڑھنے کے بعد اتھلی ہوئی اور ماوس سانسوں آواز ایک ایسا سوال کیا جس کا جواب وہ پہلے ہی دے چکا تھا۔

وہ سرہلا کر رہ گیا۔ اس کی نظریں یوں جھکی ہوئی تھیں جیسے وہ خود کو غزالہ کے غائب ہونے کا مجرم سمجھ رہا ہو اور میرے ردعمل سے خائف ہو۔

"گھر میں زبردستی یا تشدد کے کوئی آثار تو موجود نہیں تھے؟" میں نے پوچھا۔

"نہیں!" اس کی آواز اس کے حلق میں پھنس رہی تھی۔

"خط میں جو کچھ لکھا گیا ہے وہ ویرا کے ذہن کا زہر ہے۔ غزالہ کو تو شاید علم بھی نہیں ہوسکا ہوگا کہ ویرا کے ذہن میں کیا لاوا پک رہا ہے۔ ویرا کوئی بہانہ کرکے نہایت اطمینان سے اسے اپنے ساتھ

لے جانے میں کامیاب ہو گئی ہو گی۔"

"چلو! فلیٹ کی طرف ہی چلو!" میں نے دریا کا خط اپنی جیب میں اڑستے ہوئے اس سے کہا اور انجن اسٹارٹ کر کے کار تیزی کے ساتھ آگے بڑھا دی۔

غزالہ کے بارے میں دریا کے ہولناک عزائم سے آگاہ ہوتے ہی میرے ہاتھ پیروں میں دہشت اور مایوسی کی وجہ سے بارش اٹھنے شروع ہو گئے تھے۔ ریڑھ کی ہڈی کے نچلے حصے میں درد کی لہریں سرایت کرنے لگی تھیں اور پیٹ میں اینٹھن شروع ہو گئی تھی۔ مجھے معلوم تھا کہ یہ تمام اضطراری کیفیات غصہ اور بے بسی کے ملے جلے رد عمل کا اعصابی اظہار تھا جس پر قابو پانا میرے بس سے باہر تھا۔

دریا نے میرے یا اپنے بارے میں جو ہرزہ سرائی کی تھی اس کی مجھے ذرا سی بھی پروا نہیں تھی لیکن غزالہ کے بارے میں اس کے منتقمانہ ارادے بہت بھیانک اور پریشان کن تھے۔

مجھے اچھی طرح یاد تھا کہ دریا نے کئی بار اپنا اور غزالہ کا موازنہ کرتے ہوئے مجھے یہ باور کرانے کی کوشش کی تھی کہ حسن و جمال، قد و قامت اور جسمانی ساخت و تناسب میں وہ غزالہ سے ہر اعتبار سے بہتر اور کشش انگیز تھی پھر کیا وجہ تھی کہ میں غزالہ کو بھول کر اس کی ذات میں گم ہونے کے لئے آمادہ نہیں ہوتا تھا؟

ایسی ہر بحث میں، میں نے دریا کو سمجھانا چاہا کہ محبت صرف جسم سے نہیں کی جاتی۔ سچی محبت میں جسم بے معنی ہوتا ہے اور اصل اہمیت روح اور جذبوں کی ہوتی ہے۔ غزالہ کے خیالات میں جنسی چونکہ کہیں بھی نہیں تھی اس لئے دریا اسی قدر حیوانی جذبوں کی یلغار میں مبتلا رہتی تھی۔ شاید میری وہی بات اس کے دل میں چبھ گئی تھی اور رخصت ہوتے ہوئے وہ مجھ سے میرے الفاظ کا ناقابل تصور انتقام لینا چاہتی تھی۔

اس کی تحریر سے یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ وہ بذات خود جبری سرجری کے ذریعے غزالہ کے جسمانی حسن کو تباہ کر کے اسے ایک کھوکھلے مجسمے کے روپ میں واپس لوٹانا چاہتی تھی۔ میرے لئے وہ تصور ہی دل کو لرزا دینے اور دہلا دینے والا تھا۔ دنیا میں کوئی ایسی مثال نہیں ملتی کہ کسی نے پتھر کی حسین ترین مگر ٹھنڈی مورتوں سے ٹوٹ کر محبت کی ہو یا پھر کسی نے اچھے خیالات اور روحانی جذبوں سے سرشار کسی استخوانی ڈھانچے کو اپنا محبوب قرار دیا ہو۔ مجھے احساس ہو رہا تھا کہ میں نے دریا کو لاجواب کرنے کے چکر میں اعتدال کی حد سے گزر گیا تھا۔

حقیقت یہ ہے کہ حسن اور جذبوں کا ایک لطیف سا امتزاج ہی انسان کو محبت پر مائل کر سکتا ہے جبکہ دریا نے میرے الفاظ پکڑ لئے تھے اور مجھے ایک ناقابل فراموش دکھ دینے پر تل گئی تھی۔

کار چلاتے ہوئے میں نے چشم تصور سے اعضا بریدہ غزالہ کو دیکھا جس کے بدن کا ہر فراز جراحت کے نشتر سے کاٹ ڈالا گیا تھا اور میں نے جھرجھری لے کر فوراً ہی اضطراری طور پر اپنی دونوں آنکھیں بھینچ لیں۔ اس عمل کے دوران میں شاید غیر ارادی طور پر اسٹیئرنگ پر میرا ہاتھ بہک گیا کیونکہ معاً دو تین ہارن بج اٹھے اور میں نے ہڑبڑا کر اپنی آنکھیں کھولیں تو میری کار دائیں سمت والی گاڑی کو دباتی ہوئی سڑک کو دو حصوں میں تقسیم کرنے والی گھاس کی پٹی پر چڑھنے والی تھی۔ میں نے بوکھلاہٹ کے عالم میں بدقت تمام کار کو اپنے قابو میں کیا اور دل ہی دل میں دریا کو گالیاں دینے لگا جس نے مجھے بے اندازہ ذہنی اذیت میں مبتلا کر دیا تھا۔

میں نے اپنی کار کی رفتار کم کر لی تاکہ کسی حادثے سے بچ سکوں۔ میرے لئے اس وقت امید کی صرف ایک ہی کرن روشن تھی کہ دریا نے پاکستان چھوڑنے سے قبل مجھ سے فون پر بات کرنے کا وعدہ کیا تھا۔ اس رذیل اور کمینی عورت سے بات ہو جاتی تو یہ امکان تھا کہ میں اسے غزالہ پر کوئی ظلم کرنے سے روک دیتا۔

وہ بس ایک موہوم سی امید ہی تھی کیونکہ دریا اپنے تمام تر جسمانی ہتھیاروں اور بے وقت ذہنی قلابازیوں کے باوجود ایک عام سی لڑکی یا عورت ثابت ہوئی تھی جو غزالہ کے بارے میں رقابت کے بدترین جذبات کا شکار ہو چکی تھی۔ اس نے مجھے اپنے جال میں پھانسنا چاہا اور ناکام ہونے کے بعد اسی جنس سے انتقام لینے پر تل گئی جو میرے سانسوں میں بسی ہوئی تھی۔ دریا بہت اچھی طرح جانتی تھی کہ غزالہ کو بھول جانا میرے بس سے باہر تھا۔ یہ دوسری بار ہوا تھا کہ مجھے دکھ پہنچانے کے لئے دریا نے غزالہ پر ہاتھ ڈالا تھا۔

پچھلی بار دریا نے اسے صرف اغوا کیا تھا۔ وہ غزالہ کو غیر معینہ مدت تک مجھ سے دور رکھ کر مجھے بلیک میل کرنا چاہتی تھی لیکن اس بار دریا کے تیور مختلف اور بہت خوفناک تھے جس سے میں بہت زیادہ پریشان ہو گیا تھا۔

میں سست رفتاری سے کار چلا رہا تھا اس لئے سلطان مجھ سے بہت پہلے فلیٹ پر پہنچ گیا۔ اسے میری ذہنی ابتری کا اندازہ ہو گیا تھا۔ سیرینا بگڑی ہوئی ڈرائیونگ کا خیال آ گیا تھا اس لئے وہ کافی دیر سے فلیٹ کا داخلی دروازہ کھولے ہوئے میری راہ دیکھ رہا تھا۔

"بڑی دیر لگا دی۔" مجھے دیکھتے ہی اس نے خوش دلانہ لہجے میں کہا "میں تو سوچنے لگا تھا کہ تم کہیں راستے میں سے ہی دریا کی تلاش میں نہ نکل پڑے ہو۔"

"تمہیں خر مستیاں سوجھ رہی ہیں؟" میں اسے گھورتے ہوئے جھنجھلائی آواز میں غرایا۔

"برا مان گئے؟" میرے رد عمل پر وہ یک بیک ہی بہت زیادہ سنجیدہ ہو گیا۔

"میں راستے میں کئی جگہ حادثے سے دوچار ہونے سے بال بال بچا ہوں اور تم کو مذاق سوجھ رہا ہے۔" میں نے ڈرائنگ روم کی راہ اختیار کرتے ہوئے سرد لہجے میں کہا۔

"جو کچھ ہو چکا، اسے واپس لوٹانا میرے اور تمہارے بس سے

...اس نے سنجیدگی سے کہا "اگر ہم ان کر نہ جتے رہے تو ... وقت نہیں کر سکیں گے۔ اس لئے کیوں نہ فس کمپل کر ... وقت کو ٹالنے کی کوشش کی جائے جو ویرا نے ہم پر ... ڈالا ہے؟"

"فس کمپل کر ہم وقت برباد کریں گے۔" میں نے بے چینی ظاہر ہوتے کہا "ابھی تک ویرا کو پاکستان سے باہر نکلنے کا موقع نہ مل سکا ہوگا۔ ہم جتنا وقت ضائع کریں گے وہ ویرا کے لئے ... کا سبب بنے گا۔ ہمیں ایک لمحہ بھی ضائع کئے بغیر اس کو ... کی فکر کرنی چاہئے۔"

"تم بھول رہے ہو کہ ویرا اس بار غزالہ کو اپنے ساتھ نہیں لے جا سکتی۔" اس نے کہا "وہ غزالہ کو یہیں چھوڑ کر جائے گی اور چند روز بعد ہم سے آملے گی۔ میرا اندازہ ہے کہ اس وقت تک ... کراچی ہی میں رکی رہے گی۔"

"لیکن وہ کہاں ہو سکتی ہے؟" میں نے اس کی طرف پلٹ کر ... لہجے میں پوچھا۔

"یہ لیکن ڈالر کا سوال ہے۔ ہماری دانست میں تو اس کے ... رابطے ٹوٹے ہوئے تھے۔ ان حالات میں وہ کہیں بھی ... ہے لیکن اس نے اپنے خط میں کسی ڈی مین کی کہانی چھیڑی ... وہ کون ہو سکتا ہے؟"

"پہلے جو لوگ بڑے کہلاتے تھے ان سب کا پتا صاف ہو گیا تھا۔ ان کے بعد میں اکبر ہی ایک شخص سے واقف تھا جو ڈی کے معاملات میں گہری دلچسپی لیتا تھا اور شاید ڈی مین ہی تھا۔"

"کیوں نہ اسی سے اپنے کام کی ابتدا کی جائے؟" اس نے برجستہ کہا۔ "اس وقت ہمارے پاس یہی ایک سراغ ہے جس کے سہارے ویرا بلکہ غزالہ تک پہنچا جا سکتا ہے اور ہم ویرا کے منصوبے کو خاک میں ملا سکتے ہیں۔ اگر اکبر کا تعلق کراچی ہی سے ہے تو ہم بآسانی اس کو دبوچ سکتے ہیں۔"

"جہاں تک میری معلومات کا تعلق ہے تو اکبر ایک خطرناک آدمی ہے۔ وہ کراچی میں رہتا ہے لیکن جوئے اور عورتوں کا بہت بڑا شوقین ہے۔ اسی لئے سال کے دس مہینوں میں وہ لندن یا پیرس میں مقیم رہتا ہے۔ جوئے میں حسین و جمیل اور کمسن دوشیزاؤں کو جیت کر بھی رقمیں ہارنا اس کی ادا ہے۔ اگر وہ آج کل کراچی ہی میں مقیم ہے تو یہ ہماری خوش نصیبی ہوگی۔ ویرا نے اپنے عزائم کی تکمیل کے لئے اسی سے رابطہ کیا ہوگا۔"

"تو کیوں نہ اسے ٹٹول کر دیکھا جائے؟" سلطان شاہ نے رائے ظاہر کی۔

ایک اور ایک گیارہ والی مثال اس وقت صادق آئی تھی کیونکہ مسئلہ میرے سامنے تھا۔ ڈی اور اکبر کے روابط سے بھی میں

ہی باخبر تھا۔ ان تمام حقائق سے سلطان شاہ کا دور کا بھی تعلق نہیں تھا۔ لیکن پریشانی کے ان لمحات میں مجھے اس سے ٹکرانے کا خیال تک نہیں آسکا تھا۔ لیکن سلطان شاہ نے اپنی تجزیہ بازی کے دوران میں ہی میرے ذہن کو صحیح راستے پر ڈالنے کی کامیاب کوشش کی تھی۔ مشکل لمحات میں اکیلے آدمی کو سامنے کی چیز بھی نہیں سجھائی دیتی لیکن اسے بروقت کوئی ہمدرد دوست میسر ہو یا مشورہ میسر آجائے تو اس کی مدد سے بہت سی گتھیاں خود بخود سلجھنے لگتی ہیں۔

میں اکبر کے نام اور وجود سے باخبر تھا۔ میں یہ بھی جانتا تھا کہ وہ کراچی ہی میں مقیم تھا لیکن میں نے کبھی اس کا گھر نہیں دیکھا تھا۔ میرے پاس اس کا فون نمبر ضرور موجود تھا لیکن وہ بہت پرانی بات تھی اور مجھے یہ یاد نہیں تھا کہ اس کا نمبر میں نے کب اور کہاں لکھا تھا۔ وہ ان دنوں کی بات تھی جب میں خود شمی میں سرگرم عمل تھا۔ میرے ذہن میں شمی سے بغاوت کے جراثیم ضرور پرورش پانے لگے تھے لیکن میں نے عملی طور پر شمی سے براہ راست تصادم کی راہ اختیار نہیں کی تھی۔

اس کے بعد بہت کچھ ہو چکا تھا۔ شمی والوں کے ایما پر میری پلاسٹک فیکٹری کو آگ لگا دی گئی تھی۔ میرے گھر میں نقب زنی کی گئی اور میں اپنا گھر چھوڑنے پر مجبور ہو گیا جہاں میرا تمام اسباب اور کاغذات رکھے ہوئے تھے۔ یہ نہیں کہا جا سکتا تھا کہ اکبر کا فون نمبر کہاں تھا لیکن میں نے امید کا دامن نہیں چھوڑا اور اپنی جیبوں میں موجود کاغذات کا جائزہ لینا شروع کر دیا۔

سلطان شاہ ان کوششوں میں میری مدد کر رہا تھا۔

کافی دیر کے بعد جب میں اپنی ڈائری رجسٹر کی تلاشی کے بعد مایوس ہو چکا تھا تو سلطان شاہ اچانک ہی نعرہ مار کر اچھل پڑا۔

اس کے ہاتھ میں کاغذ کا ایک رقعہ دبا ہوا تھا جو اس نے ڈائری کی جلد پر چڑھے ہوئے پلاسٹک کور میں سے برآمد کیا تھا۔ اس کاغذ پر اکبر کے نام کے ساتھ فون نمبر بھی لکھا ہوا تھا۔

اس وقت غزالہ کے بارے میں ہمارے پاس کوئی سراغ نہیں تھا اس لئے اکبر کا فون نمبر ملتے ہی سلطان شاہ یک بیک جوش میں آگیا اور فوری طور پر فون کی طرف بڑھ گیا۔ میں خاموشی کے ساتھ اپنی جگہ پر بیٹھا اسے دیکھتا رہا۔ اس وقت میں ذہنی طور پر بالکل مفلوج ہو چکا تھا۔ میری سمجھ میں نہیں آرہا تھا کہ غزالہ کی بحفاظت بازیابی کے لئے ہم کیا کر سکیں گے۔ اکبر کا فون نمبر ضرور مل گیا تھا لیکن یہ ضروری نہیں تھا کہ دریا نے غزالہ کو اسی کے سپرد کیا ہو۔ بالفرض غزالہ اسی کی تحویل میں تھی تو وہ اتنا شریف نہیں ہو سکتا تھا کہ ہماری طرف سے فون پر غزالہ کی واپسی کا مطالبہ ہوتے ہی دست بستہ اسے ہماری خدمت میں پیش کر دیتا۔

سلطان شاہ نے ریسیور اٹھا کر اکبر کا فون نمبر ڈائل کیا مگر پھر درمیان میں ہی کریڈل دبا کر لائن منقطع کی اور ریسیور واپس کریڈل پر رکھ دیا۔

"نمبر تو مل گیا ہے لیکن میں اس سے کیا کہوں گا؟" اس نے الجھن آمیز لہجے میں کہا۔

"تم سے ریکل ڈائرکٹری نکالو۔" میں نے بوجھل انداز میں کہا۔ "اس میں ترتیب وار نمبروں کے ساتھ ہر صارف کا پتہ درج ہوتا ہے۔ ہمیں براہ راست اکبر کے گھر پر چھاپہ مارنا ہوگا۔"

بات سلطان شاہ کی سمجھ میں آگئی اور وہ فوراً ہی ...مطلوبہ ڈائرکٹری تلاش کرنے لگا۔

ڈائرکٹری میں مطلوبہ پتا نہایت آسانی کے ساتھ مل گیا۔ ... فون نمبر پی ای سی ایچ سوسائٹی میں رازی روڈ پر واقع ایک مکان سے تعلق رکھتا تھا اور غالباً اکبر وہیں رہتا تھا۔

ہمارے ٹھکانے سے اس مقام تک کی مسافت چند منٹ ... زیادہ نہیں تھی اس لئے میں نے فوراً ہی اکبر کے مکان پر دھاوا بولنے کا ارادہ کر لیا تاکہ اسے غزالہ کے خلاف کوئی کارروائی ... کی مہلت نہ مل سکے۔

سلطان شاہ دو منٹ کی مہلت لے کر باتھ روم میں گیا تو ... نے وقت گزاری کے لئے اضطراری طور پر سگریٹ سلگائی اور ... سلگنے میں مصروف ہو گیا۔

اسی اثنا میں اچانک فون کی گھنٹی بج اٹھی اور میں بری طرح چونک پڑا۔

ریسیور اٹھانے پر دوسری طرف سے دریا کی چہکتی ہوئی آواز ... سن کر میرا خون کھول اٹھا لیکن میں نے مصلحتاً اپنے اشتعال پر قابو پاتے ہوئے نرم لہجے میں کہا "تمہارا اتنا مذاق میری سمجھ سے ... ہے دریا!"

"اب اتنے بھولے بھی نہ بنو!" اس کی استہزائیہ آواز ... ابھری۔ "یہ مذاق نہیں سو فیصد حقیقت ہے اور میں اپنے ارادے ... پر پوری طرح عمل کرنے کا مصمم عزم کر چکی ہوں۔"

"مجھے اندازہ نہیں تھا کہ تم اتنی سفاک بھی ہو سکتی ہو۔" ... نے تلخ لہجے میں کہا۔

"یہی تمہاری سب سے بڑی غلطی تھی کہ تم میری ... دھوکا کھا کر میری اصلیت کو یکسر فراموش کر بیٹھے تھے۔ ... بات ہر وقت یاد رکھنی چاہئے تھی کہ میرا نام دریا ... ہے اور ... اپنی انا کی خاطر کسی بھی حد تک جا سکتی ہوں۔ یہ یاد رکھتے تو ... بھی میرے جذبوں کی توہین اور تحقیر نہ کرتے....."

"میں نے کیا زیادتی کی ہے تمہارے ساتھ؟" میں نے اس کی بات کاٹ کر سوال کیا۔

"محبت کے نشے میں چور عورت کو دھتکار کر بھی تم کو ... زیادتی کا احساس نہیں ہے؟" اس کی آواز کاٹ دار ...

"میرے بس میں ہوتا تو میں زہریلی ناگن کا روپ بدل کر ... لیتی۔ لیکن جب تم نے پہلی بار میرے ارمانوں اور ... تھا تب بھی تمہیں ڈھیل دیتی رہی۔ صرف اس امید ... تم کبھی وقت اپنی غلطی کا احساس کر کے اس کا ازالہ ... تیار ہو جاؤ۔ لیکن اپنی غلطی کو ماننا تمہاری سرشت ...

...یہ محبت اور نفرت کی نہیں، بلکہ شاید میری اور تمہاری انا کی جنگ تھی جس میں سارا خسارہ غزالہ کو اٹھانا پڑے گا۔"

"تمہیں معلوم ہے کہ غزالہ بہت مظلوم اور دکھی لڑکی ہے۔ اسے اپنے ستم کا نشانہ بنا کر تمہیں کچھ بھی نہیں مل سکے گا۔ تم نے اسے یرغمال بنا ہی لیا ہے تو اس کے سہارے مجھ سے اپنی کچھ شرائط منوا سکتی ہو۔"

ریسیور پر اس کی پُرغرور ہنسی کی آواز سنائی دی، پھر وہ بولی۔ "میرے لئے وہ مظلوم اور دکھی لڑکی نہیں بلکہ تمہاری محبوبہ ہے۔ یہ بتاؤ کہ تم مجھ سے کن شرائط کی توقع کر رہے ہو؟"

"مجھے معلوم ہے کہ تم آج بھی ٹی کی ہمدرد اور ہم نوا ہو۔ [illegible] اولاد کے باوجود تم اپنے باپ کی تنظیم سے نفرت نہیں رکھتیں۔ تم مجھے ٹی کے خلاف محاذ آرائی جاری رکھنے سے روک پاؤ۔"

"یہ تمہاری بہت بڑی بھول بلکہ خام خیالی ہے۔ ہاتھی چلتا ہے بےخبری میں ہزاروں چیونٹیوں اور کیڑے مکوڑوں کو اپنے بھاری پاؤں تلے روندتا چلا جاتا ہے لیکن کوئی چیونٹا یا کیڑا اپنی پوری کوشش کے باوجود ہاتھی کو اپنے وجود کا احساس دلانے میں کامیاب نہیں ہوتا۔ تم ٹی کے مقابلے میں بہت حقیر اور بے بس ہو۔ تم نے اس کی سونڈ میں گھسنے کی کوشش ضرور کی تھی لیکن بری طرح ناکام رہے۔ ویسے بھی اب پاکستان میں ٹی کا مشن پورا ہو چکا ہے۔ اسے تمہاری حمایت یا مخالفت سے کوئی سروکار نہیں کیونکہ تمہارا ملک ہیروئن برآمد کرنے والوں کی صف سے نکل کر خود افیم اور ہیروئن استعمال کرنے کا عادی ہو چکا ہے۔ اب تم لوگ امریکی نوجوانوں کو ہیروئن کی لت میں مبتلا کرنے کے اہل نہیں رہے ہو اس لئے ٹی کو اب اس ملک سے کوئی سروکار نہیں رہا۔ تم چاہو تو شوق سے ایک ناتواں دشمن سے لڑ کر خود کو ہلکان کرتے رہو۔ میں تمہیں ہرگز نہیں روکوں گی۔"

"لیکن یہاں تمہارا ٹی میں موجود ہے..." میں نے یہ بھی کہنا چاہا لیکن اس نے میری بات کاٹ دی۔

"ٹی میں ایڈمزات میں صرف ایک خاموش نگراں ہوتا ہے اپنے نیچے والوں کی کارکردگی جانچ کر فیصلے صادر کرتا رہتا ہے۔ ہماری تنظیم ختم ہو جانے کے بعد ٹی میں ان معاہدوں پر عمل درآمد کی نقب اور غیر سرکاری نگرانی کرے گا جن کی رو سے یہاں کے حکمرانوں نے افیم کی پیداوار سے تائب ہو کر کروڑوں ڈالر امداد وصول کی ہے۔ جس دن ان وعدوں سے انحراف کی کوشش کی گئی اسی دن کچھ ڈوریاں ہلائی جائیں گی اور عہد شکنی کرنے والے نو سرداروں کے لئے عبرت کا نمونہ بنا دیئے جائیں گے۔ صاحب ٹی کو گلیوں اور بازاروں میں دھکے کھانے کی ضرورت نہیں ہے۔ اس کا ہدف اقتدار کے وہ ایوان ہیں جہاں تم لوگوں کی قسمت کے فیصلے کئے جاتے ہیں۔ تم جو چاہو کرتے رہو، ٹی کی سمت پر کوئی اثر نہیں پڑے گا۔"

"تم جانتی ہو کہ میرے پاس وہ سطور آمیز موجود ہیں۔" میں نے زبان کھولی مگر اس نے پھر میری بات کاٹ دی۔

"کاش تمہیں وہ ہیرے نیلم طلائی سکے آزمانے کا موقع مل سکے جن پر خوابناک نفرئی آنکھ ابھری ہوئی ہے۔" اس کی آواز تلخ اور بہت زیادہ استہزائیہ ہو گئی۔ "تم دیکھو گے کہ اب وہ سکے موت کا پیغام ثابت ہوں گے۔ تمہاری پے در پے بدمعاشیوں کی وجہ سے ہمارے بڑوں کی شناخت کے طریقے بدل دیئے گئے ہیں۔ تم ہر اعتبار سے پٹ چکے ہو۔ درحقیقت میں تمہیں مار ڈالنے کا ارادہ کر چکی تھی۔ تمہیں ملنے والے خالی لفافے میں اعصاب زدہ کرنے والی گیس کی جگہ زہریلی گیس بھی ہو سکتی تھی۔ مگر آخری لمحات پر میں نے اپنا ارادہ بدل دیا۔ تم مکمل شکست کھا کر زندگی بھر اپنے زخموں کو چاٹتے رہو گے تو مجھے زیادہ سکون ملے گا۔ اپنے حریفوں کو بدترین کرب اور اذیت میں جلتا دیکھ کر مجھے ناقابلِ بیان تسکین ملتی ہے۔"

"تو وہ لفافہ بھی تم ہی نے بھیجا تھا؟" میں نے حیرت اور غصے سے پوچھا "تم تو اس وقت میری کیبسنجر کی قید میں تھیں جہاں تمہارا کسی سے کوئی رابطہ نہیں تھا۔"

"میری کیبسنجر کے تحت سے ابھی تک شیر لدر کی ہوئی ہے۔" اس کی تحقیر آمیز آواز ابھری۔ "اس نے چالاکی سے کام لے کر مجھے روک ضرور لیا تھا لیکن میرا کام بھی رواں دواں ہے۔ بدترین حالات بھی میری رفتار نہیں روک سکتے۔ میری جیسے جوشیلے مردوں کو تو میں آج بھی اپنی ٹانگوں میں دبوچ کر لوریاں سنا سکتی ہوں۔"

"اگر تم نے یک بیک ہی مجھ سے اتنی دشمنی پیدا کر لی ہے تو پھر اس فون کال کا کیا مقصد ہے؟"

"میں نے یہ فیصلہ یک بیک نہیں کیا مسٹر زیٹی!" اس کی آواز سرد اور گمبھیر ہو گئی۔ "میں شب و روز تمہارے رویے کا تجزیہ کرتی رہی ہوں۔ یہ میرا بہت سوچا سمجھا فیصلہ ہے۔ رہی اس فون کی بات تو میں تمہیں پہلے ہی بتا چکی ہوں کہ اپنے حریفوں کو کرب اور اذیت میں جلتا دیکھ کر مجھے ناقابلِ بیان خوشی ملتی ہے۔ تمہارے ایک ایک لفظ سے اذیت اور مایوسی ٹپک رہی ہے جو میرے لئے بے اندازہ خوشی کا باعث بن رہی ہے۔"

"اور غزالہ کہاں ہے؟" میں نہ چاہتے ہوئے بھی وہ سوال کرنے پر مجبور ہو گیا۔

"میرے قدموں میں بے ہوش پڑی ہے۔" اس کی فاتحانہ آواز ابھری۔ "میرے پیر اس کی چھاتی پر رکھے ہوئے ہیں۔ تمہاری پسند کو اپنے قدموں تلے روند کر میں دل ہی دل میں خوش ہو رہی ہوں۔ کل یا زیادہ سے زیادہ پرسوں تک اس کے بدن سے وہ تمام لوتھڑے کاٹ لئے جائیں گے جن پر اسے یا تمہیں ناز ہے۔ تمہارے ملک میں انسانوں کے ساتھ ہی جنگلی جانور بھی بھوکے

پالے رہتے ہیں۔ یہ لوفرے بغیبا کی آوارہ کتوں کی آتش شکم سرد کر سکیں گے۔ میرا خیال ہے کہ تم میری اس ننگی کو کبھی نہیں بھول سکو گے۔"

"ذریا!" میرے حلق سے بے اختیار ایک غضبناک غراہٹ آزاد ہو گئی۔ اس کی ہرزہ سرائی پر میرے لئے خود پر قابو پانا دشوار ہو گیا تھا۔

ریسیور پر اس کی قلقاری سنائی دی۔ "چھوٹ گیا نا صبر کا بندھن؟" اس کی آواز طنزیہ تھی۔ "میں یہی تو سننا چاہتی تھی۔ کمزور اور بے بس انسان کا سب سے بڑا ہتھیار اس کا غصہ ہوتا ہے۔ ابھی تم مشتعل ہو کر گالیوں پر اتر آؤ گے تو مجھے زیادہ لطف آئے گا۔"

"اس میں تمہارا نہیں، تمہارے نطفے کا قصور ہے ذریا!" میں نے فی الفور اپنی کھوپڑی پر قابو پاتے ہوئے سرد لہجے میں کہا۔ "مغرب میں حرامی بچوں کو معصوم اور بے قصور سمجھ کر معاشرے میں قبول کر لیا جاتا ہے لیکن تمہارے انسانیت دوست مفکر یہ نکتہ بھول جاتے ہیں کہ جس وجود نے گناہ کی کوکھ سے جنم لیا ہو، وہ سراپا معصوم کیسے ہو سکتا ہے؟ ان حرامیوں کی وقتی جبلت نے ہی مغربی معاشرے کو غلاظت کے ڈھیر میں بدل کر رکھ دیا ہے۔ تم خود بھی ایسے ہی حالات کی پیداوار ہو۔ جمیلا جینے نے تمہاری ماں سے شادی نہیں کی تھی مگر تم پیدا ہو گئیں۔ تم جیسی بنت الحرام سے وہی کچھ توقع کی جا سکتی ہے جو تم کر رہی ہو۔"

"کھل کر مجھے بھی گالیاں دو۔۔۔ عربی میں تو بنت الحرام بڑا معزز لفظ معلوم ہوتا ہے۔" وہ اس وقت گفتگو کو طول دے کر مجھے چڑانے پر تلی ہوئی تھی اور میں خود بھی اس سے گفتگو جاری رکھنے پر مجبور تھا کیونکہ وہ اس سے شاید میری آخری گفتگو تھی اور میری کوشش تھی کہ اس کی زبان سے کوئی ایسی بات یا فقرہ اگلوا سکوں جس سے اس کی کمین گاہ کی کوئی نشان دہی ہو سکے۔

"تم بالکل الٹی سمجھی ہو ذریا!" میں نے سنجیدگی سے کہا۔ "تم سمجھ رہی ہو کہ غزالہ کو اپنے ساتھ لے جا کر تم نے مجھے اذیت پہنچائی ہے لیکن حقیقت یہ ہے کہ تم خود بھی محرومی کے جہنم میں سلگ رہی ہو۔ اس کا ثبوت تمہاری یہ فون کال ہے۔ تم غزالہ کے ساتھ جو سلوک چاہو کر سکتی ہو لیکن پھر بھی ناکام اور محروم رہو گی۔ عورت اور مرد کی سوچ میں یہی بنیادی فرق ہوتا ہے۔ مرد اپنی محبوبہ کو بہ زور اغوا کر کے لے جاتا ہے اور اپنے وجود میں بھڑکتی ہوئی حیوانی آگ کو ٹھنڈا کر لیتا ہے لیکن تم کو معلوم ہے کہ تم مجھے اٹھا کر نہیں لے جا سکتیں، نہ تم مجھ کو ذہنی طور سے محبت کرنے پر آمادہ کر سکتی ہو اس لئے تم نے آسان ترین راستہ اختیار کیا اور اپنے محبوب کے بجائے اس کی محبوبہ کو دھوکے سے لے گئیں۔ غزالہ کے ساتھ ظلم کر کے تم مجھے نہیں جھکا سکو گی۔ تم یہ بھول رہی ہو کہ مرد بہت ہرجائی اور طوطا چشم مخلوق ہے۔ غزالہ کا حسن اجڑ گیا تو

مجھے وقتی طور پر صدمہ ضرور ہو گا لیکن وقت بہت بڑا مرہم ... غزالہ اپنی بدبختی سے سمجھوتا کر لے گی اور میں اسے بھول کر ... اور نازک اندام کے تعاقب میں لگ جاؤں گا۔ زندگی صرف ... بار ملتی ہے، اسے کسی ایک عورت کے پیچھے تباہ نہیں کیا جا سکتا ... غزالہ خود جانتی ہے کہ میں نے اسے اپنانے کے لئے کتنی قربانیاں ... دی ہیں۔ وہ خود بھی نہیں چاہے گی کہ میری زندگی پر اس کے ... اور بھونڈے وجود کا سایہ ڈالے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ خود ... کر لے۔ میں آزاد ہو جاؤں گا لیکن یہ میری جیت ہو گی کہ تم ... اپنے قدموں میں نہیں جھکا سکو گی۔"

"مجیبہ کی طرح، تم اب پھر مجھے بہکانے کی کوشش کر رہے ... ہو۔" اس کی غصیلی آواز ابھری۔ "کاش اس وقت غزالہ ... میں ہوتی اور میرے پاس اسپیکر فون ہوتا تو میں اسے سنواتی کہ ... کے بارے میں تمہارے خیالات کس قدر سطحی اور عامیانہ ہیں ... حد سے زیادہ خود غرض اور مکار ہو۔"

مجھے اپنا داؤ چلتا ہوا نظر آ رہا تھا اس لئے میں نے ...

"دو ہوں میں آئے تو تم نمک مرچ لگا کر یہی کہانی دہرا دینا ... کوئی فرق نہیں پڑے گا۔ لیلیٰ کے فراق میں گریبان چاک کر ... صحرا کی خاک پھانکنے کا زمانہ صدیوں پیچھے رہ گیا ہے۔ اب ... دور ہے اور سب سے بڑی حقیقت یہ ہے کہ غزالہ اب ... نہیں ہے بلکہ تمہارے والد ارتفاع کی بیوہ ہے۔ جب کہ میں اپنی ... بے اعتدالیوں کے باوجود کنوارا ہوں۔ جب تک غزالہ نے ... سے شادی نہیں کی تھی تو میں اخلاقی طور پر اس کا پابند تھا ... لیکن ڈی ڈی کی جوان سال بیوہ کا مجھ پر کوئی حق نہیں ... بد معاشیوں کے بعد اس کا وجود میرے خوابوں میں رنگ ... قابل رہا تو میں اسے اپنے سر کا تاج بنا لوں گا ورنہ اسے بھول ... بڑی چہرہ اور نازک اندام دوشیزہ کی تلاش میں چل دوں گا ... دامن پر کسی ڈی ڈی کے علاوہ ہاتھوں کے گھناؤنے نشانات ... ہوں۔ یہ میں تم سے بھی کہہ رہا ہوں اور قدرے نرم الفاظ ... غزالہ کو بھی سنا سکتا ہوں۔"

"تم بالکل بلا ڈی! ہو سنو۔" فون پر اس کی زہر خند ... سنائی دی۔ "اور جھوٹ بول رہے ہو۔ میرا دعویٰ ہے کہ تم ... بھی غزالہ ہی کے خواب دیکھتے رہو گے۔"

"خوابوں کی اور بات ہے ذریا ڈارلنگ!" میں نے ... کاٹ کر خوش دلانہ لہجے میں کہا۔ "خواب میں آدمی ... جو وہ چاہتا اور پسند کرتا ہے۔ خواب میں تو بہ طلب کی ... لباس اپنے پر ستاروں میں اچھال کر میری بانہوں میں ... میں خوبرو اور خوش بدن غزالہ کے خواب بھی ضرور ... لیکن جیتی جاگتی زندگی میں ایک معذور اور مکروہ ... بار نہیں بنا سکوں گا۔ یہ زندگی کی بہت تلخ اور ... مجھے غزالہ بہت آسانی کے ساتھ ہضم کرنے کی ... میں تم ...

بتا چکا ہوں کہ زندگی بار بار نہیں صرف ایک بار ملتی ہے۔ میں اس اکلوتی زندگی کو غزالہ کی بدنصیبی کی بھینٹ نہیں چڑھا سکتا۔"

"شاید تمہیں اندازہ نہیں کہ اپنے اچھے مستقبل کا ذکر کر کے میرے زخموں پر نمک چھڑک رہے ہو۔" وہ اک فریاد آواز میں بولی۔ "اگر تمہارے یہی عزائم ہیں تو میں تمہیں جوتے مار مار کر اپنے قدموں میں جھکا دوں گی۔"

"میرے لئے یہ سزا زیادہ ناخوشگوار نہیں ہوگی۔ پہلے بھی میں کئی بار یہ شرف حاصل کر چکا ہوں۔ اگر تم مجھے مستقل طور پر اپنے محل میں نہ باندھ لو تو میں کئی رات تک یہ سزا ہنسی خوشی جھیل سکتا ہوں۔ رہا میرا مستقبل تو وہ خدا ہی بہتر جانتا ہے۔ میں نے تو بالہ داران کے ساتھ وہ کھری کھری باتیں کہہ ڈالی ہیں جو میرے لئے ہیں۔ ان کا ہونا یا نہ ہونا میرے اختیار سے بالکل باہر ہے۔"

"تم بہت کمینے اور خود غرض حیوان ہو۔" اس کی جھنجھلائی ہوئی دبی آواز ابھری۔ "تم غزالہ کے ہو سکتے ہو نہ میرے۔ لیکن میں ایسے قابل نفرت شخص کو زندگی بھر گھٹنوں اور ہتھیلیوں کے بل چلنے پر ضرور مجبور کر سکتی ہوں۔ میں تم کو بار بار اپنا ہی تھوکا ہوا چاٹنے پر مجبور کر دوں گی۔"

"یہ ایک اچھی خبر ہے۔" میں نے اسے مزید اشتعال دلانے کی نیت سے سرد لہجے میں کہا۔ "کبھی کبھی میں بھی گھٹنوں اور ہتھیلیوں کے بل چل کر خوش ہوتا ہوں۔ ویسے یہ تھوکنے اور چاٹنے والی بات ناقابل فہم ہے۔ اس پر زیادہ کرنے کے لئے تمہیں الٹوں لٹکنا پڑ جائے گا۔ کامیاب ہو گئیں تو تم کو منہ مانگا انعام دوں گا۔"

"شٹ اپ!" اس کی غضب ناک غراہٹ سنائی دی۔ "تم مجھے نادان سمجھنے کا مظاہرہ کر رہے ہو لیکن میں کرائسٹ کو گواہ کر کے کہتی ہوں کہ میں نے زندگی میں تم سے بڑا حرامی نہیں دیکھا۔ مجھے ابھی تک یہ اندازہ نہیں ہو سکا کہ تم مجھے سلگانے کے لئے یہ بکواس کر رہے ہو یا یہ تمہارے حقیقی خیالات ہیں؟"

"اس سے کیا فرق پڑتا ہے۔" اس کی بے چینی محسوس کر کے میں نے بے پرواہانہ لہجے میں کہا۔ "سامنا ہوگا تو سب کچھ معلوم ہو جائے گا۔ یہ بتاؤ تم کراچی ہی میں ہو یا کہیں اور....؟"

"یہ نہ سمجھنا کہ تمہیں زیادہ مہلت مل جائے گی۔" اس کی بھڑکتی ہوئی آواز ابھری۔ "میں کراچی میں تمہارے سر پر سوار ہوں اور جب تک تمہاری ایسی کی تیسی نہیں کر لوں گی، یہاں سے نہیں جاؤں گی۔"

"اس عزت افزائی کے لئے شکرگزار ہوں لیکن خدا کے لئے اس دوران غزالہ کو ہراساں نہ کرنا۔" میں نے خوشامدانہ لہجے میں گڑگڑاتے ہوئے کہا۔ مجھے خوشی تھی کہ میرے سوال پر اس نے اضطراری طور پر کراچی میں اپنی موجودگی کا اعتراف کر لیا تھا۔

"گھبراؤ مت کرو۔ غزالہ کا اس معاملے سے کوئی تعلق نہیں۔ اس کے ساتھ وہی ہوگا جو میں نے سوچا ہوا ہے لیکن اب میرا کام بڑھ چکا ہے۔ مجھے تمہارے اغوا پر بھی کام کرنا ہوگا۔"

"ڈارلنگ' میں بھی یہی چاہتا تھا کہ غزالہ کو میرے اور تمہارے معاہدے کا علم نہ ہو۔ وہ تھوڑی سی حساس طبیعت کی مالک ہے اور ذرا ذرا سی بات پر دنوں سوچ بچار کرتی رہتی ہے۔ تمہیں یہ بات تو معلوم ہی ہے کہ میں نے کبھی پارسائی کا دعویٰ نہیں کیا لیکن غزالہ کے سامنے ضرور پارسا بنا رہا ہوں۔"

اس نے ایک بلند آہنگ قہقہہ لگایا اور بولی۔ "مجھے ایک [illegible]۔ اب تو سب کچھ اسی کے سامنے ہوگا تاکہ وہ بھی تمہارے اصلی روپ سے واقف ہو جائے۔ اس کی کاٹ چھانٹ دو روز بعد بھی ہو سکتی ہے۔ میرا خیال ہے کہ پے درپے شکستوں کی وجہ سے تمہارا دماغ چل گیا ہے اور تم یہ بات بھول بیٹھے ہو کہ اب میں تمہاری دوست نہیں رہی بلکہ اول درجہ کی دشمن ہو گئی ہوں۔"

"دوستوں کی دشمنی بھی پیاری ہوتی ہے۔" میں نے دھیمی آواز میں کہا۔ "مجھے معلوم ہے کہ تم مجھے مار تو سکتی ہو لیکن حد سے زیادہ اذیت نہیں پہنچا سکتیں۔"

"یہ تمہاری خام خیالی ہے ڈئیر!" اس کی سفاکانہ آواز ابھری۔ "میں وہ شاخ ہی نہیں رہنے دوں گی جس پر غزالہ یا اس جیسی دوسری بلبلیں اپنا آشیانہ بنانے کے بارے میں سوچ سکتی ہیں۔"

"اور غزالہ کو بھی اعصابی کے عذاب میں ضرور مبتلا کرو گی؟" میں نے پوچھا۔

"وہ تو میرے انتقام کی پہلی اور بنیادی کڑی ہے۔ یہ اور بات ہے کہ وہ کاروائی تمہاری تذلیل سے پہلے کی جائے یا بعد میں۔ اس بارے میں میرے مشیر زیادہ بہتر راستے نکالیں گے۔"

"کون ہیں تمہارے مشیر؟" میں نے تجسس بھرے لہجے میں وہ [illegible] ہوا سوال کیا۔

"وقت آنے پر تم ان کو دیکھ لو گے۔" وہ غراتی ہوئی آواز میں بولی۔ "وہ دوستوں کے بہترین دوست اور دشمنوں کے بدترین دشمن ثابت ہوتے ہیں......"

"ٹھیک ہے۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "میں دیکھوں گا کہ تم میرا کیا بگاڑ لیتی ہو۔" دوسری طرف سے مزید کچھ کہے بغیر فون کا سلسلہ یکلخت منقطع کر دیا گیا۔

"میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ تم اس کم ظرف عورت کو کیوں مشتعل کر رہے تھے؟" میرے فارغ ہوتے ہی سلطان شاہ مجھ سے الجھ پڑا۔

"تم سرسری گفتگو سن رہے تھے اس لئے ایسا سوچ رہے ہو۔"

میں نے نرمی سے کہا "وہ فرزانہ کے ساتھ جو کچھ کرنے والی ہے۔ میں اسے ٹالنا چاہتا تھا۔ اس گفتگو کے بعد وہ میری بھی دشمن ہو گئی ہے اور فرزانہ کی اعصاب زدگی کوئی الٹی سیدھی حرکت کر کے میرے پیچھے پڑ گئی ہے۔"

"وہ تمہارے سارے معاملات سے باخبر ہے اور بہت آسانی کے ساتھ تم پر ہاتھ ڈال سکتی ہے۔" سلطان شاہ فکرمند نظر آنے لگا۔ "یہ تم نے اچھا نہیں کیا۔"

"یہ آنے والا وقت ہی بتائے گا کہ کیا اچھا تھا اور کیا برا۔ تم فکر نہ کرو۔ جب اسے برا سے ٹھن گئی ہے تو ہمیں بھی مافیا والوں کو میدان میں جنگ لڑنی ہو گی۔ اس بار وردا کے فتنے کا سدباب کرنا ہو گا۔"

میں سلطان شاہ کو اپنی اور وردا کی گفتگو کا خلاصہ سنانے لگا جو زیادہ طویل نہیں تھا۔

"اگر وہ کراچی میں ہے تو ہمیں سرعت کے ساتھ پیش قدمی کرنی ہو گی۔ جسے پہل کرنے کا موقع مل گیا وہی فائدے میں رہے گا۔" سلطان شاہ نے اضطراری طور پر کہا۔

اس کے خدشات اپنی جگہ پر درست تھے۔ سب سے پہلی بات تو یہ تھی کہ وردا ہمارے ٹھکانے سے پوری طرح باخبر تھی جبکہ ہمیں اس کی کمین گاہ کے بارے میں کوئی علم نہیں تھا۔ کام کی ابتدا کے لیے فوری طور پر اکبر کا نام ہمارے سامنے تھا لیکن یہ یقین سے نہیں کہا جا سکتا تھا کہ وردا اسی کے ساتھ مقیم ہو گی۔

میں نے سلطان شاہ کو ضروری سامان سمیٹنے کی ہدایت کرتے ہوئے فون سنبھال لیا۔

میری پہلی کال اکبر کے نمبر پر تھی۔ میں صرف یہ دیکھنا چاہتا تھا کہ وہاں کون سو رہا ہے۔

دوسری گھنٹی پر ہی فون اٹھا لیا گیا اور ایک بھاری مردانہ آواز میرے کانوں سے ٹکرائی۔

وہ آواز میرے لیے یکسر اجنبی تھی اور میری آواز پہچان لیے جانے کا کوئی خطرہ نہیں تھا مگر میں نے پھر بھی آواز بدل کر سوال کیا۔

"فرزانہ صاحبہ سے بات ہو سکتی ہے؟"

"یہاں کوئی فرزانہ نہیں رہتی۔ تم نے کس نمبر پر فون کیا ہے؟" مشکوک لہجے میں پوچھا گیا۔

میں نے بلا تامل اسی کا نمبر دہرا دیا "یہ نمبر مجھے فرزانہ نے دیا تھا۔"

"نمبر کیا ہے کہ یہاں کوئی فرزانہ نہیں رہتی۔ تمہارے ساتھ مذاق کیا گیا ہے۔" اس نے یہ کہہ کر فون بند کر دیا۔

میرا خیال تھا کہ فون اٹھانے والا اکبر ہی تھا۔ میں نے صرف اس توقع پر وہ نمبر ملایا تھا کہ شاید وردا وہیں موجود ہو اور غلطی سے وہ ہی ریسیور اٹھا لے۔ ایسی صورت میں میرا کام بہت آسان ہو سکتا تھا۔

اس سے فارغ ہو کر میں نے سیٹھ حبیب نیوانی سے بات کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

"کیا پھر تمہارے ذہن میں کسی نئے خیال نے سر ابھارا ہے؟" مجھ سے سلام دعا ہونے کے بعد حبیب نیوانی نے ہلکے پھلکے لہجے میں سوال کیا "غلام رسول تو خیریت سے ہے نا؟"

"وہ فی الحال شیر شاہ کی تحویل میں ہے۔" میں نے اسے بتایا "لیکن اب ایک نئی مشکل سامنے آ گئی ہے۔ ٹی وی والے ایک مرتبہ پھر میری راہ پر لگ گئے ہیں اور مجھے ان سے دو دو ہاتھ کرنے ہی پڑیں گے۔"

"لیکن وہ لوگ تو غالباً میدان چھوڑ کر بھاگ نکلے ہیں؟ کافی عرصے سے ان کے بارے میں کوئی خبر نہیں آ رہی۔ ان سے تمہارا ٹکراؤ کہاں اور کیسے ہو گیا؟" میری اطلاع نے اسے حیران کر دیا تھا۔

"وردا شہر میں موجود ہے۔ میں نے ابھی اس کی کال وصول کی ہے۔ وہ اس بار پھر شرارت کے موڈ میں ہے۔" میں نے اسے آگاہ کرتے ہوئے کہا "میرا خیال ہے کہ اب مجھے اس کا قصہ ختم ہی کر دینا چاہیے۔"

"تم تو اس طرح کہہ رہے ہو جیسے ابھی تک اسے دانستہ ڈھیل دیتے رہے ہو۔" اس کی آواز تحیر زدہ ہو گئی۔ "ارے بھائی اس جیسی موذی عورت کو تو پہلا موقع ملتے ہی مار ڈالنا چاہیے تھا۔ لیکن تم یہ سب مجھے کیوں بتا رہے ہو؟ اس کا سراغ نکالو اور اس کی گردن کاٹ ڈالو۔"

"بتانے کا مقصد یہی تھا کہ میں چند آدمیوں کو اس کام پر لگانے کا ارادہ رکھتا ہوں۔"

"میرے سارے آدمی تمہاری تحویل میں ہیں۔ انہیں جہاں چاہو لگا سکتے ہو۔ اگر تم مجھے صرف مطلع کر رہے ہو تو شکریہ، لیکن اجازت لینا چاہ رہے ہو تو یہ زیادتی ہے۔ میں اپنے اور تمہارے فیصلوں میں کوئی فرق نہیں سمجھتا۔ تم جو کرو گے ہمارے مفاد میں ہی کرو گے۔"

"بس میں تمہیں باخبر رکھنا چاہ رہا تھا۔" میں نے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

اس دوران میں سلطان شاہ روزمرہ کے کپڑوں کے ساتھ وہ اسلحہ وغیرہ بھی جمع کر چکا تھا جو فلیٹ میں موجود تھے۔ سارا سامان قرینے کے ساتھ ایک سوٹ کیس میں جما لیا گیا۔ ہمارا مقابلہ وردا جیسی سفاک عورت سے تھا جو ہم پر وار کر سکتی تھی اس لیے ہمارا مسلح ہونا بہت ضروری تھا کہ ہو چکا تھا۔ دوسری طرف ہمیں یہ بھی اندازہ نہیں تھا کہ فلیٹ سے نکل پڑنے کے بعد ہم دوبارہ کب ادھر کا رخ کر سکیں گے۔ اس لیے اسلحہ وہاں چھوڑنا بے وقوفی تھی۔ وردا حیرت ناک پیش قدمی کر کے اپنے حریفوں کو حیرت میں مبتلا رکھتی تھی اس لیے میں نے فلیٹ میں ٹھہر کر

بیٹنے کے بجائے فوراً ہی وہاں سے چل دینے کا فیصلہ کرلیا۔
سلطان شاہ نے باہر جانے کے لئے فلیٹ کا دروازہ کھولا ہی تھا کہ اچھل کر پیچھے آگیا۔ اس کی حیرت اور خوف سے پھٹی آنکھیں کھلے ہوئے دروازے سے باہر فرش پر جمی ہوئی

وہ دروازے کے سامنے سے ہٹا تھا نہ ہی اس نے کہیں دوڑ کی کوشش کی تھی اس لئے میں نے اندازہ لگایا کہ باہر جو کچھ بھی ہے فوری نوعیت کا کوئی خطرہ لاحق نہیں تھا۔
میں تیزی کے ساتھ آگے بڑھا تو سلطان شاہ کی حیرت کا سبب سامنے آگیا۔ دروازے کے باہر ایک بے جان بلی پڑی ہوئی تھی کے سر میں موجود تازہ زخم سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اسے مرے زیادہ دیر نہیں گزری تھی۔ تھوڑی دیر پہلے ہم دونوں آکے فلیٹ میں داخل ہوئے تو بیرونی راہداری صاف پڑی تھی اس کا مطلب تھا کہ بلی کی لاش ہماری واپسی کے بعد وہاں ڈالی گئی تھی۔
"چلو جلدی نکلو یہاں سے۔" میں نے ایک فوری خیال کے تحت سلطان شاہ کا بازو تھام کر اسے دروازے کی طرف دھکیلتے ہوئے کہا۔ "کھیل میری توقع سے پہلے شروع ہو چکا ہے۔"
"لیکن۔۔۔ لیکن دروازے سے بلی کی لاش تو ہٹانے دو۔ دوسرے فلیٹ والوں سے کسی کی نظر پڑ گئی تو پوری بلڈنگ میں سنسنی پھیل جائے گی اور طرح طرح کی کہانیاں جنم لینے لگیں گی۔"
"لعنت بھیجو۔۔۔ یہ مری ہوئی بلی ہے کوئی ایٹم بم نہیں۔ جس وقت وہ اس پھیل جائے اسے کوئی اور بھی اٹھا کر پھینک دے گا۔ اس کے ڈالے جانے کا مقصد یہی ہے کہ ہمیں الجھایا جائے۔ ہم رک گئے تو تھوڑی ہی دیر میں کوئی اور ناگہانی افتاد ہمارے سروں پر نازل ہو جائے گی۔"
غنیمت ہوا کہ میری بات اس کی سمجھ میں آگئی اور وہ سوٹ کیس اٹھا کر باہر نکل آیا میں نے بھی اس کی تقلید کی اور دروازہ بند کر کے مردہ بلی پر سے پھلانگتا ہوا لفٹ کی جانب بڑھ گیا۔
پارکنگ والے وسطی طور پر ایک نئی الجھن ہماری منتظر تھی۔ ہمارے تصرف میں دو گاڑیاں ہوا کرتی تھیں ان میں سے ایک مستعار لی ہوئی تھی جب کہ دوسری کا تعلق مانیا سے تھا۔ دونوں گاڑیوں کے اگلے دونوں ٹائروں کی ہوا غائب تھی اگر ایک ہی ٹائر کا کیا ہوتا تو اسے فوری طور پر فاضل ٹائر سے گاڑیوں کو حرکت میں لایا جا سکتا تھا لیکن ہر کار کے دو ٹائر کر کے یہ کوشش کی گئی تھی کہ ہم کہیں جانا چاہیں تو ٹائر کھول کر پمپ سے ہوا ڈلوائے بغیر وہاں سے حرکت نہ کر سکیں۔
لیکن ان گاڑیوں کو استعمال کرنا میرے پروگرام میں شامل تھا۔ جس طرح ویرا ہمارے فلیٹ سے واقف تھی اسی طرح ان دونوں گاڑیوں کو بھی اچھی طرح پہچانتی تھی۔ ان چلنے پھرنے والوں کے ساتھ ہم کہیں بھی پہچانے اور پکڑے جا سکتے تھے

اس لئے ان گاڑیوں کو ان کے حال پر چھوڑ کر ہم نیچے آئے اور وقت ضائع کئے بغیر قریب ہی کھڑے رکشا میں صدر کی طرف روانہ ہو گئے۔
اس وقت مجھے احساس ہوا کہ ویرا نے میری مخالفت کا فیصلہ عاجلانہ طور پر نہیں کیا تھا بلکہ وہ کئی دنوں سے اس فیصلہ پر عمل کرنے کی تیاریاں کر رہی ہوگی اسی وجہ سے اس نے مجھے فون کرنے کے لئے ایسے وقت کا انتخاب کیا جب اس کا کوئی کارندہ میرے فلیٹ کے باہر مردہ بلی ڈالنے کے بعد گاڑیوں کے ٹائروں سے ہوا خارج کر چکا تھا۔
فلیٹ کے قرب و جوار میں ملنے والی ان تخریبی شرارتوں کی بنا پر مجھے شبہ ہوا تھا کہ کہیں کوئی شخص فلیٹ کی نگرانی نہ کر رہا ہو لیکن ہمارا رکشا روانہ ہونے کے بعد جب کافی دور تک کوئی تعاقب کرنے والا نظر نہیں آیا تو مجھے اطمینان ہو گیا اور میں نے سمجھ لیا کہ ویرا نے وہ حرکتیں مجھے خائف کرنے کے لئے کی تھیں جو میری دانست میں نہایت طفلانہ اور گھٹیا قسم کی تھیں ویرا اچھی طرح جانتی تھی کہ میں گیدڑ بھبکیوں میں آنے والا نہیں تھا لیکن مجھ سے مخاصمت مول لینے کے بعد وہ شاید۔۔۔ احساس کمتری میں مبتلا ہو گئی تھی اور ان حرکات کے ذریعے مجھے یہ جتانا چاہتی تھی کہ وہ جب اور جہاں چاہتی مجھ پر ہاتھ ڈال سکتی تھی لیکن اس احمق عورت کو یہ معلوم نہیں کہ کسی ویران راہداری کے بند دروازے کے باہر مردہ بلی ڈال کر فرار ہو جانا مردانگی کا کام نہیں تھا بلی پھینکنے والا شخص اگر ہمارے فلیٹ میں گھسنے کی کوشش کرتا تو نہ صرف اسے جہنم کا دروازہ پار ہو جاتا بلکہ اسے قیدی بنا کر ہلاک بھی کیا جا سکتا تھا۔
صدر کے پرہجوم اور بارونق علاقے میں ایک جگہ ہم نے رکشا چھوڑ دیا اور متوسط درجے کے ایک صاف ستھرے ہوٹل میں پہنچ گئے جہاں دو بستروں والا کمرا مناسب دام پر مل گیا۔
کمرے میں سوٹ کیس رکھ کر ہم دونوں نے بھرے ہوئے ریوالور اپنے لباس میں چھپائے اور چند منٹ بعد ہی ہوٹل سے نکل کھڑے ہوئے۔
کچھ فاصلے سے ٹیکسی پکڑ کر میں ٹریڈ لائن کے دفتر کی طرف روانہ ہو گیا جہاں غلام رسول شیر شاہ اور اس کے ساتھیوں کی قید میں تھا۔ سلطان شاہ مانیا والوں کے لئے کوئی نیا آدمی نہیں تھا۔ میں سکندر کی زندگی ہی میں اسے مانیا والوں سے متعارف کرا چکا تھا۔ میں نے صاف طور پر سکندر کو بتا دیا تھا کہ سلطان شاہ میرا معتمد خاص تھا اور مانیا کے اہم معاملات میں میرا دست راست بنا رہے گا۔ شاید وہ خبر حبیب ہمدانی کو بھی مل چکی تھی لیکن اس کا سلطان شاہ سے سامنا ہونے کی نوبت نہیں آئی تھی۔
میں ٹریڈ لائن کے دفتر سے تھوڑی دیر پہلے ہی گیا تھا اس لئے مجھے دوبارہ وہاں موجود دیکھ کر عملے میں کھلبلی سی مچ گئی اور ... میں شیر شاہ مجھ سے آملا وہ میری آمد کی اطلاع پا کر ...

بھی رعایت نہیں کروں گا۔"

شاید مجھے خیال آیا کہ میں ٹریڈ لائن میں اپنے ماتحت عملے سے بہت زیادہ مانوس نہیں تھا۔ لوگوں سے میرا تعارف ضرور تھا۔ ان میں سے بعض کی کارکردگی بھی میرے سامنے تھی لیکن میری براہ راست بات چیت پہلے سیٹھ داس اور اب شبیر شاہ تک محدود تھی یہ کوئی اچھی صورتحال نہیں تھی جسے ختم ہونا چاہئے تھا۔

ایک سگریٹ ختم کرنے کے بعد میں نے انٹرکام پر ایک بڑی چائے کی فرمائش کرنے کے بعد شبیر شاہ کے بارے میں پوچھا تو مجھے بتایا گیا کہ وہ ایک آدمی کو ساتھ لے کر نکل چکا تھا۔ میں نے انہی سے کہا کہ وہ فوری طور پر امیر خان کو میرے دفتر میں بھیج دے۔

امیر خان پست قد اور گٹھے ہوئے جسم والا ایک طاقتور شخص تھا۔ اپنی اس غیر معمولی طلبی پر وہ بہت خوش نظر آ رہا تھا۔ اس نے آتے ہی فوجی انداز میں ایڑیاں بجا کر مجھے سلام کیا اور دونوں ہاتھ سینہ پر باندھ کر احترام سے کھڑا ہو گیا۔ اس کا انداز ایسا تھا جیسے مجھ سے اشارہ ملتے ہی وہ ایک دم ہوا میں تیرنا شروع کر دے گا۔

"اندر کی کیا خبر ہے امیر خان؟" میں نے اس سے پوچھا۔

"ایک کلو چھ سو گرام مال تھا باس!" اس نے مخصوص انداز میں جواب دیا "اس کے پیکٹ بنائے جا رہے ہیں شاید آج رات تک آ جائے گا۔"

وہ اس سولہ کلو گرام ہیروئن کا ذکر کر رہا تھا جو حبیب چیوالی نے دونوں افغانوں سے پہلی کھیپ کے طور پر خریدی تھی۔ اس کھیپ کو فوری طور پر لاس اینجلز روانہ کیا جانا تھا جہاں اس میں دگنی ملاوٹ کر کے مختلف بازاروں میں پھیلانے کا منصوبہ تیار تھا۔

"اور قیدی کا کیا حال ہے؟" میں نے اگلا سوال غلام رسول کے بارے میں کیا۔

"ناشتہ پانی کرانے کے بعد اسے سلا دیا گیا تھا۔ وہ تھوڑی دیر پہلے ہوش میں آئے گا۔ وہ بہکی بہکی باتیں کر رہا تھا اور ساتھ یہ بھی جاننا چاہ رہا تھا کہ ہم لوگ کون ہیں۔"

"وہ جب بھی ہوش میں آئے، اس کی دو چار تصویریں لے لینا تاکہ اس کے سفری کاغذات تیار کرائے جا سکیں۔ اسے جلد ہی ایک لمبے سفر پر روانہ ہونا ہے۔"

"باس کا حکم سر آنکھوں پر۔" اس نے اپنا سر جھکا کر غلامانہ انداز میں کہا۔

اسی وقت ایک نازک اندام سی لڑکی چائے کی ٹرے لے کر آئی اور امیر خان میرا اشارہ پا کر واپس لوٹ گیا۔ اس لڑکی نے ٹرے میز پر رکھ کر ہمارے لئے چائے بنانی چاہی لیکن میں نے اسے ٹرے سلطان شاہ کے سامنے چھوڑ کر واپس جانے کی ہدایت کی اور خود ٹیلی فون ڈائریکٹری میں امریکن کانسلیٹ کے نمبر تلاش کئے۔

ڈائریکٹری پرانی تھی اور میری مطلوبہ نمبر نیا فون تھا اور

تھا کیونکہ اس کا سانس میری طرح پھولا ہوا تھا۔ اس نے ادب سے سلام کیا لیکن سلطان شاہ کو پہچان کر اس سے باقاعدہ معانقہ کیا جس سے مجھے خوشی ہوئی اور میں ان دونوں کے ساتھ اپنے دفتر میں داخل ہو گیا۔

"تم نے کبھی ڈی کا نام سنا ہے؟" میں نے دفتر میں اپنی جگہ سنبھالتے ہوئے شبیر شاہ سے پوچھا۔

اس نے چونک کر میری طرف دیکھا اور بولا "کچھ عرصہ پہلے تک ڈی ہی ہماری سب سے بڑی حریف تھی۔"

"وہ لوگ اب دوبارہ سر اٹھا رہے ہیں اور ان کی سربراہی ڈیرا نامی عورت کر رہی ہے۔"

"ڈیرا!" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا "سیٹھ داس اس عورت کی دلیری اور بے خوفی کی بہت سی کہانیاں سنایا کرتا تھا لیکن ہم سب نے اس کا نام ہی نام سنا ہے۔ کبھی اسے دیکھنے کی نوبت نہیں آئی۔ سنا تھا کہ ایک مقابلہ میں وہ تمہارے ہاتھوں زخمی بھی ہو گئی تھی۔"

"دشمن کی خوبیاں گنوا کر تم کیا ثابت کرنا چاہ رہے ہو شبیر شاہ؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے قدرے ناخوشگوار لہجہ میں سوال کیا۔

"سوری باس۔" وہ فوراً ہی سنبھل گیا "میں اپنے بہکنے پر معافی چاہتا ہوں۔"

"میں تمہیں صرف اتنا بتا دینا چاہتا ہوں کہ اس بار ہمارا مقابلہ ڈیرا سے ہے اس لئے تمہیں بہت ہوشیار رہنا ہو گا۔ فی الحال تم کو راوی روڈ کے ایک مکان کے بارے میں معلوم کرنا ہے کہ وہاں کتنے افراد مقیم ہیں اور ان کے کیا معمولات ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ خود ڈیرا بھی وہیں پائی جاتی ہو۔"

"بہت بہتر باس!" اس نے اپنے سر کو خم دے کر کہا "میں کل تک ساری معلومات جمع کر لوں گا۔"

"کل نہیں، یہ کام آج ہی اندھیرا پھیلنے سے پہلے ہو جانا چاہئے۔" میں نے سپاٹ لہجہ میں کہا "ابھی تو پورا دن پڑا ہوا ہے اور تم کل کی بات کر رہے ہو۔"

"میں ابھی نکلتا ہوں اور جلد از جلد واپس لوٹنے کی کوشش کروں گا۔"

"یہ کام سلطان شاہ بھی بحسن و خوبی کر سکتا ہے لیکن مشکل یہ ہے کہ اسے دشمن کی صفوں میں پہچان لیا جائے گا۔ اس وجہ سے یہ بوجھ تم پر ڈالا گیا ہے۔ کوئی خاص بات معلوم ہو تو مجھے فون پر اطلاع دے دینا میں تمہاری واپسی تک یہیں انتظار کروں گا۔"

"تم یہاں کیوں آ بیٹھے ہو؟" اس کے چلے جانے پر سلطان شاہ نے رازدارانہ لہجے میں پوچھا۔

"ہوٹل کے فون سے کھل کر بات نہیں کی جا سکتی تھی۔" میں نے کہا "یہاں نہ صرف فون کی سہولت موجود ہے بلکہ میں ان لوگوں سے بھی کام لے سکتا ہوں۔ اس بار میں ڈیرا کے ساتھ ذرا

ڈائریکٹری میں اس کے بجائے آرٹسٹ کا نام موجود تھا۔ میں نے فوری طور پر اسی نمبر کو ڈائل کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

"کیا مسٹر ہیری کیسنجر سے بات کر سکتا ہوں؟" دوسری طرف سے غیر ملکی لب و لہجے میں ایک مردانہ ہیلو سن کر میں نے انتہائی شائستہ لہجے میں سوال کیا۔

"ایک منٹ!" آواز آئی اور اگلے ہی لمحے میں ہیری کیسنجر فون پر موجود تھا۔

"مجھے افسوس ہے مسٹر کیسنجر کہ ایجنوں کے رنگ کی وجہ سے تمہارا ایک اہم مشن ناکام ہو گیا۔" میں نے ہمدردانہ لہجے میں براہ راست بات چھیڑ دی کیونکہ وہ میری ایک سوچی سمجھی کوشش تھی جس کا مقصد اس اہم سفارت کار کو ورا کی جانب سے بدظن کرنے کے علاوہ اور کچھ نہیں تھا۔

"تم کون ہو اور کس مشن کی بات کر رہے ہو؟ کیا میں تمہیں جانتا ہوں؟" اس کی سرد آواز ابھری۔

"تم مجھے نہیں جانتے لیکن میں تمہیں بہت اچھی طرح جانتا ہوں اور تمہارا ہمدرد ہوں۔"

"میں اجنبی لوگوں سے بات کرنا پسند نہیں کرتا۔ گفتگو کرنا چاہتے ہو تو پہلے اپنا تعارف کراؤ ورنہ میں فوری طور پر فون بند کر دوں گا۔" وہ بہت زیادہ محتاط معلوم ہو رہا تھا۔

"تم امریکن ہو کر بھی ان واہیات باتوں میں یقین رکھتے ہو؟" میں نے ہلکی سی ہنسی کے ساتھ کہا "امریکن تو ہیلو کہہ کر کسی سے بھی بغل گیر ہو جانے کی شہرت رکھتے ہیں۔ میں تمہیں اتنا کنزرویٹو اور دقیانوسی نہیں سمجھتا تھا۔"

"اگلے فقرے میں تم نے اپنا تعارف نہ کرایا تو میں فون بند کر دوں گا۔" اس کا لہجہ سرد ہو گیا۔

"میرا نام جان اسمتھ ہے' میرا تعارف اس لئے بے سود ہے کہ تم نام سے مجھے نہیں پہچان سکتے۔ میں اس شہر میں سی آئی اے کے لئے کام کرتا تھا۔ تنظیم کی سرگرمیاں موقوف ہونے کے بعد سے مفت کی روٹیاں توڑ رہا ہوں لیکن اپنی آنکھیں ہر وقت کھلی رکھتا ہوں۔ اس لئے بہت سی ایسی باتوں سے بھی واقف ہو جاتا ہوں جو دوسروں کے لئے بہت اہم اور خفیہ ہوتی ہیں۔ میرا خیال ہے کہ ورا لا پتہ ہو گئی ہے اور تم شدت کے ساتھ اس کی تلاش میں ہو کیونکہ اس نے حال ہی میں تمہیں ایک گہری زک پہنچائی ہے۔"

"تمہیں کوئی شدید غلط فہمی ہوئی ہے' مسٹر اسمتھ!" اس کی آواز جذبات سے یکسر عاری ہو گئی۔ "اگر تم دوست ہی ہو تو میرے دفتر میں آ کر مجھ سے مل سکتے ہو۔ میں تمہاری غلط فہمی دور کرنے کی کوشش کروں گا۔"

"میں اپنی بعض مجبوریوں کی وجہ سے تمہارے سامنے آنے سے قاصر ہوں لیکن تمہیں یہ ضرور بتانا چاہتا ہوں کہ ورا تم سے ہونے والی گفتگو کا ایک لفظ بھی ریکارڈ نہیں کر سکی تھی۔ اس کی دھمکی بالکل کھوکھلی تھی۔ حقیقت یہ ہے کہ الحدیدہ والے مشن کی تباہی میں اسی کا دماغ کار فرما تھا۔"

اس کے ایک گہرے سانس کی آواز آئی... پھر وہ بولا۔

"تمہاری باتیں دلچسپ ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ تمہاری ورا نامی عورت سے کوئی کھٹ پٹ ہو گئی ہے اور تم اس سے بدلہ لینے کے لئے مجھے استعمال کرنا چاہ رہے ہو۔" اس نے ورا سے اپنی کسی بھی شناسائی کے اظہار سے بچتے ہوئے محتاط الفاظ میں کہا "لیکن میں دوسروں کے جھگڑے میں ٹانگ اڑانے کا قائل نہیں ہوں۔ ہماری سفارتی ذمہ داریاں ہمیں ایک حد سے آگے جانے کی اجازت نہیں دیتیں۔"

وہ اپنی پوزیشن صاف کرتا جا رہا تھا لیکن اسی کے ساتھ اس نے فون بھی بند نہیں کیا تھا جس کا مطلب تھا کہ وہ میری زبان سے انکشافات سننا چاہتا تھا۔

"تمہیں اس سے خوف زدہ ہونے کی ضرورت نہیں۔ وہ تمہارا بال بھی بیکا نہیں کر سکتی۔ اس نے تمہاری دسترس سے خوف زدہ ہو کر اپنے جسم سے چپ نکلوا رہا ہے لیکن وہ ابھی تک اسی شہر میں ہے۔ تم کوشش کرو تو تمہارے شکاری کتے اب بھی اس کو تلاش کر سکتے ہیں۔"

"میں سوچوں گا کہ تمہاری ان باتوں کا میری ذات اور ہمارے سرکاری مفادات سے کیا تعلق ہے۔ اگر تم اپنے دل کی بھڑاس نکال چکے ہو تو میں اب ریسیور رکھ دوں؟" اس بار وہ کوئی خطرہ مول لینے کے لئے تیار نہیں تھا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ میری اس فون کال کو بھی ورا کی کوئی چال سمجھ رہا ہو۔

پچھلی بار ذہنی دباؤ کے عالم میں' مجھے ملا سرکار سمجھ کر وہ ایک سنگین غلطی کر چکا تھا۔ اس نے مجھ سے ایسی ایسی باتیں کی تھیں جن کا انکشاف اس کی زندگی تباہ کر سکتا تھا پھر اس کی اسی غیر محتاط گفتگو کے حوالے سے ورا نے اسے بلیک میل کر کے خود سے دور رہنے پر مجبور کر دیا تھا۔ وہ یہ سمجھنے میں حق بجانب تھا کہ کہیں ورا کسی اور کے ذریعے اس پر جال ڈال کر اس کی نیت کا اندازہ لگانے کی کوشش نہ کر رہی ہو۔

"میری باتوں پر سنجیدگی سے غور کرنا' میں خود ہی فون بند کر رہا ہوں۔" میں نے لائن منقطع کر دی۔

ورا کے لئے ہیری کیسنجر بہت بڑا خطرہ ثابت ہو سکتا تھا۔ اسے نہ صرف سرکاری مفادات کے لئے ورا کی تلاش رہی تھی بلکہ اس تلاش میں ذاتی عناد کا عنصر بھی شامل ہو گیا تھا۔ وہ ایک عالمی طاقت کی نمائندگی کر رہا تھا اور ہمارے مقابلے میں اس کے وسائل بھی بہت زیادہ وسیع تھے۔ اگر وہ اپنی تمام تر توجہ ورا کی طرف مرکوز کر دیتا تو ورا کے لئے اس شہر کی وسعت تنگ پڑ سکتی تھی۔

"اس بار تمہارے عزائم واقعی خطرناک نظر آ رہے ہیں۔"

میرے فارغ ہو جانے کے بعد سلطان شاہ نے سنجیدگی سے کہا۔ "لیکن ہمارے لئے وقت سب سے زیادہ اہم ہے۔ وہ پاگل عورت کسی بھی وقت غزالہ پر اپنے بے رحمانہ تشدد کا آغاز کر سکتی ہے۔ ہمیں اس سے پہلے ہی اس پر ہاتھ ڈالنا ہوگا۔"

"میں جو کچھ کر رہا ہوں' اس سے زیادہ اور کیا کر سکتا ہوں؟" میں نے بے بسی سے پوچھا۔

"میرا خیال ہے ابھی ہم ایک محاذ کو بھولے ہوئے ہیں۔" اس نے پُرخیال آواز میں کہا۔

"وہ کیا؟" میں نے چونک کر پوچھا۔ "تمہیں کوئی بات سوجھ رہی ہے تو کھل کر بات کرو۔"

"ہم نے فلیٹ چھوڑ دیا ہے لیکن وریا سب سے پہلے ہمارے اسی ٹھکانے کا رخ کرے گی۔ تم اپنے دس پانچ مسلح آدمی فلیٹ کے گرد پھیلا دو تو اسے وہاں بھی گھیرا جا سکتا ہے۔ وہ فلیٹ کو خالی پا کر صحیح سلامت واپس نکل گئی تو اشتعال کے عالم میں غزالہ کے لئے زیادہ خطرناک ثابت ہوگی۔"

اس کا خیال بالکل درست اور منطقی تھا۔ میں نے ایک لفظ بھی کہے بغیر فوری طور پر امیر خان کو اپنے دفتر میں طلب کر لیا تاکہ اسے ہدایات دے کر فوراً روانہ کر سکوں۔

میرا فلیٹ شاید ان میں سے کسی کے لئے بھی اجنبی نہیں تھا۔ جن دنوں میں مافیا میں شامل نہیں ہوا تھا لیکن زمان نقوی کی ہدایت پر سیٹھ حبیب جبرانی کے ماتحت خفیہ طور پر وریا اور اس کے آشام ساتھیوں سے میرا دفاع کر رہے تھے ان دنوں فلیٹ کے قرب جوار میں ان لوگوں میں ہولناک فائرنگ کا تبادلہ ہوا تھا جس کے نتیجے میں وریا اور اس کے ساتھی ہمارے فلیٹ پر حملہ آور ہونے میں کامیاب نہیں ہو سکے تھے۔ اس بار کار معاملے میں شریک کوئی بھی فرد اس فلیٹ کو نہیں بھول سکتا تھا۔

"بالکل واقف ہوں باس!" امیر خان نے میرے سوال کے جواب میں بلا توقف کہا۔ "یہ وہی مقام ہے نا جہاں ہم لوگوں نے کچھ بدمعاشوں کو روکا تھا؟"

"تم ٹھیک سمجھے۔ یہ بالکل وہی جگہ ہے۔ تمہیں ایک بار پھر اسی فلیٹ کی نگرانی کرنی ہے لیکن اس بار تم کسی کو وہاں گھسنے سے روکنے کی کوشش نہیں کرو گے بلکہ جو بھی وہاں گھسے' اسے زندہ یا مردہ پکڑنے کی کوشش کرو گے۔ تم چاہو تو اپنے ساتھ دو چار آدمی لے جا سکتے ہو جو باری باری دن رات اس فلیٹ کی نگرانی کر سکیں۔ اس بارے میں ایک لمحہ کی غفلت بھی مہنگی پڑ سکتی ہے۔"

"تم بالکل بے فکر رہو باس۔" وہ خوش ہو کر بولا۔ "خالی بیٹھے بیٹھے ہم لوگوں کے ہاتھ پیروں میں زنگ لگ رہا تھا۔ میں اپنے آدمیوں کو پوری تیاری کے ساتھ لے جاؤں گا۔"

"خوش قسمتی سے اس بار بھی دشمن وہی ہے جس سے پچھلی بار مقابلہ ہوا تھا۔ وریا ان لوگوں کے ساتھ شامل ہو یا نہ ہو لیکن مقابلہ اسی سے ہے۔"

"اچھا ہوا کہ تم نے بتا دیا۔ میں آدھے گھنٹے میں روانہ ہو جاتا ہوں۔ تمہارا قیدی مستی خان کی نگرانی میں رہے گا۔ منیر شاہ اور میرے بعد وہی سب سے سینئر ہے۔"

"یہاں کے معاملات میرے اوپر چھوڑ دو اور اپنا پورا دھیان اس کام پر مرکوز رکھو جو میں نے تمہیں سونپا ہے۔ کامیابی کی صورت میں قیدیوں کو بے ہوش کر کے یہیں لانا ہے۔"

"اور اگر ان میں سے کوئی مارا گیا؟" اس نے جھجکتے ہوئے سوال کیا۔

"فارغ ہو کر کتوں کی لاشوں کو کوئی لادے نہیں پھرتا۔" میں نے بے پروائی کے ساتھ کہا۔ "ان کی لاشیں جہاں گریں وہیں چھوڑ آنا۔ البتہ مرنے والوں کے کان کاٹ سکو تو ان کے ساتھی دہشت زدہ ہو جائیں گے۔"

"کیا یہ ہماری کوئی نئی پہچان ہے کہ ہم اپنے مردہ دشمنوں کے کان کاٹ لیا کریں گے؟"

"امیر خان تم بہت زیادہ بولنے لگے ہو۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے سرد لہجے میں کہا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ بڑھاپا آتے ہی تم بھی باتوں میں گزارا کرو گے۔"

"معافی چاہتا ہوں باس!" وہ بوکھلا کر معافی مانگتا ہوا میرے دفتر سے باہر چلا گیا۔

"یہ تم نے بہت اچھا کیا۔" اس کے چلے جانے کے بعد سلطان شاہ نے تعریفی لہجے میں کہا۔ "میرا خیال ہے کہ اب وریا کے گرد تمہارا گھیرا خاصا تنگ ہو گیا ہے۔"

"تم بھی ضرورت سے زیادہ بولنے لگے ہو۔" میں نے خشک لہجے میں کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ ہماری یہ کارروائی بھی بے کار ثابت ہو اور وہ فلیٹ کو ٹریس کر کے واپس جا چکی ہو۔ تمہیں یہ تجویز پہلے کیوں نہیں سوجھی تھی؟"

"تمہارا مطلب ہے کہ میرے ذہن میں آنے والی اچھی بات کو ٹل جانا چاہئے؟" وہ تیوریاں چڑھا کر بولا۔

میں بے اختیار مسکرا دیا کیونکہ میرا مقصد اسے جھڑکنا نہیں تھا بلکہ میں اسے چھیڑ کر اپنے اعصاب کا بوجھل پن دور کرنے کی کوشش کرنی چاہ رہا تھا۔

"ہمیں دیر نہیں ہوئی ہے۔" قدرے توقف کے بعد سلطان شاہ سنجیدگی سے بولا۔ "پیشہ ور مجرم ایسی وارداتوں کے لئے رات کے اندھیرے کا سہارا لیتے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ وریا سورج غروب ہونے سے پہلے کوئی خطرہ مول نہیں لے گی۔ وہ ایسے معاملات میں وقت اور موقع کی اہمیت کو خوب سمجھتی ہے۔"

میں سگریٹ پھونکتا اور سلطان شاہ کے ساتھ باتوں میں وقت گزارتا رہا۔ اسی دوران میں مجھے اول خان کا خیال آیا اور میں نے اس کی خیریت معلوم کرنے کے لئے اس کے گھر فون کیا تو اس کی

بڑی خاصی دل گرفتہ تھی۔ اس کی اول خان سے بات ہو چکی تھی اور اسے شکوہ تھا کہ اس کے ایمان دار اور فرض شناس شوہر کو کس ناکردہ گناہ کی پاداش میں کراچی سے کھڑے گھاٹ بدل دیا گیا۔

اس سیدھی سادی خاتون کی نگاہ میں وہ تبادلہ کسی ناکردہ گناہ کا خمیازہ تھا لیکن مجھے بخوبی اندازہ تھا کہ وہ ڈاکٹر ریک و الحدید کی رنگے ہاتھوں گرفتاری کا شاخسانہ تھا۔ ملک میں مہلک اور جدید ترین ہتھیاروں کی اس بڑی کھیپ کی اسمگلنگ میں جن عالمی طاقتوں کے مفادات ملوث تھے وہ یہ برداشت کرہی نہیں سکتی تھیں کہ کمزور اور چھوٹے ملک کے اہل کار اپنی سرزمین پر انہیں من مانی کرنے کی اجازت نہ دیں۔ وہ دنیا کے ہر خطے میں عسکری، معاشی، معاشرتی اور تجربات جو ہوتے ہوں کو اپنا حق سمجھتی تھیں اور اس کی راہ میں رکاوٹ ڈالنے والے کو ایک لمحے کے لئے بھی برداشت نہیں کر سکتی تھیں۔ الحدید والے منصوبہ کی ناکامی سے ان کے یہاں یقیناً صف ماتم بچھ گئی ہوگی اور انہوں نے غضب ناک ہو کر ان۔۔۔ عناصر کے سروں کا مطالبہ کر دیا ہوگا جو ان کے عزائم کو خاک میں ملانے کا سبب بنے تھے۔

قابل غور بات یہ تھی کہ ایسا شدید سیاسی دباؤ سرکاری سطح پر ہی ڈالا جانا ممکن تھا جب کہ دوسری طرف الحدید والا قصہ ہر اعتبار سے غیر قانونی اور غیر اخلاقی تھا۔ اس حوالے سے کسی بھی دباؤ کے اظہار کا مطلب یہ ہوتا کہ متعلقہ ملک اس گھناؤنے جرم کے سلسلے میں پوری پوری ذمے داری قبول کر لیتا۔ جو ہر اعتبار سے ایک مشکل اور ناقابل فہم بات تھی مگر حالات سے ظاہر ہو رہا تھا کہ کوئی دو سیاسی داؤ پیچ کر متعلقہ بڑی طاقت نے کھل کر اپنی ناپسندیدگی کا اظہار کر دیا تھا اور حکام کو ایسی مشکل میں ڈال دیا تھا کہ ان کے لئے اس شکایت کا ازالہ کرنے کے علاوہ کوئی راہ باقی نہیں رہی تھی۔ انہوں نے اپنے قوی ترین دوست کی خوشنودی حاصل کرنے کے لئے اول خان کو قربانی کا بکرا بنایا تھا اور اس آپریشن کی کامیابی کا طوق اس کے گلے میں ڈال دیا تھا۔

اس طرح عام حالات میں سرفرازی اور فخر کا باعث بننے والی اس کارکردگی کو ملامت میں تبدیل کر دیا گیا تھا۔ مجھے حیرت یہ تھی کہ کسی گمنام اور گمشدہ افسر کو کامیابی کا کریڈٹ دے کر غیر ملکی دشمنوں کو خوش کرنے کی کوشش کے بجائے اسپیشل ٹاسک فورس جیسے اہم ترین اور خفیہ ادارے کے اس قابل اہل کار کو نشانہ بنایا گیا تھا جو الحدید کے معاملے میں واقعی پیش پیش رہا تھا۔ جبکہ سرکاری طور پر ابھی بھی یہ تسلیم نہیں کیا گیا تھا کہ اسپیشل ٹاسک فورس کا کسی سرکاری، نیم سرکاری یا سرکاری سرپرستی میں چلنے والے کسی ادارے سے کوئی تعلق تھا۔ اسے ہمیشہ ایک ایسے گروپ کے طور پر پیش کیا گیا تھا جو سرکاری اثر و نفوذ سے ماورا رہ کر قوم پر ستانہ ادارہ کر دیا تھا اور اپنے مقاصد کے حصول کے لئے کچھ غلط راہوں سے بھی گریز نہیں کرتا تھا۔ یہ بات بھی مجھے اپنے طور

پر معلوم ہوئی تھی ورنہ مقامی پریس میں کبھی ایس ٹی ایف کا نام سامنے نہیں آیا تھا۔

اول خان جیسے اہم کردار کی سزایابی سے صرف ایک ہی بات سامنے آئی تھی کہ بیرونی سمگلر کے آقا نہ صرف اسپیشل ٹاسک فورس کے وجود کے بارے میں پر یقین تھے بلکہ اس تنظیم کے اہم ارکان کی انفرادی کارکردگی سے بھی باخبر رہتے تھے۔ یہ اور بات تھی کہ جب تک ان کے مفادات کو بڑی زک نہیں پہنچی تھی وہ اپنی زبان بند کئے بیٹھے رہے لیکن الحدید کا بھاری مشن ناکام ہوتے ہی بلبلا کر پوری قوت سے چیخ پڑے۔

ان حالات کا ادراک کرنے کے بعد میں نے محسوس کیا کہ تبادلے کی صورت میں اول خان کو سزا نہیں بلکہ بہت بڑی رعایت دی گئی تھی۔۔۔ ورنہ کسی ناگہانی حادثے کا شکار ہو کر اس طرح غائب ہو جاتا کہ روئے زمین پر اس کا نام و نشان بھی نہ ملتا۔

دور دور تک عالمی سطح پر اپنے خانوادہ کو کڑا پسند بات سے انحراف کرنے والے خودمختار حکمرانوں کو عبرت ناک انجام سے دوچار کرنے کی کھلی دھمکیاں دیتے تھے اور اکثر وبیشتر اپنے وسائل زمانہ خفیہ اداروں کے ذریعے ایسے سرکش حکمرانوں کا تختہ الٹوا کر انہیں اپنے ہم وطنوں ہی کے ذریعے عبرت کا رائدہ نمونہ بنا دیتے تھے اور کسی کو ان پر انگشت نمائی کرنے کی جرأت نہیں ہوئی تھی۔

بہت اور دوسرے کے مالک شہنشاہوں کو جلاوطنی کی موت نصیب ہوئی۔ مقبول حکمرانوں کی لاشوں کو ان ہی کے وطن کی گلیوں اور بازاروں میں گھسیٹا گیا۔ کسی گستاخ اور سرکش کج کلاہوں کو سولی پر سجا دیا گیا۔۔۔۔ ایسے میں اول خان کی کیا بساط اور گنتی تھی؟

سوچا جائے تو اس کے لئے یہ بہت بڑا انعام تھا کہ کروڑوں ڈالر کے مہلک ہتھیاروں کی کھیپ کی اسمگلنگ کو ناکام بنانے کے باوجود وہ زندہ تھا۔ مجھے یقیناً اس کا لہو مانگتے ہوں گے لیکن ان سے معاملہ کرنے والے بہت زیرک اور ہوش مند تھے کہ انہوں نے اول خان کے لہو سے کم پر سودا کر لیا تھا اور اول خان زندہ تھا۔

اس دن وقت کی رفتار کچھ دھیمی ہو گئی تھی۔ میں نے سلطان شکلا سے دنیا بھر کے موضوعات پر تبادلہ خیال کر ڈالا اور جب ہمارے درمیان الفاظ اور موضوعات کا ذخیرہ ختم ہو گیا تو ہم دونوں بے زاری کے ساتھ ایک دوسرے کو گھورنے میں مصروف ہو گئے۔ آخر کار فون کی گھنٹی بجی اور میں نے بے تابی سے ریسیور اٹھا لیا۔

دوسری طرف سے تیمر شکلا دھیمی آواز میں بول رہا تھا۔

"زور سے بولو۔ تمہاری آواز سمجھنے میں دقت ہو رہی ہے۔"

میں نے اسے ٹوکا۔

"میں ایک پبلک کال آفس سے بول رہا ہوں یار۔ آواز اونچی نہیں کر سکتا۔"

"فوراً اس پر لعنت بھیجو اور خیر مناؤ!" میں نے اضطراری طور پر کہا اور فوراً ہی محسوس کیا کہ اس کے ساتھ میرا وہ انداز گفتگو نامناسب اور ناشائستہ تھا۔ اگر میں غزالہ کی وجہ سے پریشان اور دل گرفتہ تھا تو اس میں شیر شاہ کا کوئی قصور نہیں تھا۔ وہ اپنا کام پوری ایمانداری سے انجام دے رہا تھا۔ تندہی سے کام کرنے والوں سے بلاوجہ ڈانٹ پھٹکار کی جائے تو وہ عموماً بددل ہو کر جلے بھنے جاتے ہیں۔

لیکن شیر شاہ کچھ زیادہ ہی پُرجوش تھا۔ اس لئے وہ میری بات کا کوئی اثر لئے بغیر بولا "پڑوسیوں سے پتا چلا ہے کہ وہاں میر اکبر خان نامی کوئی شخص پچھلے دس بارہ سال سے رہتا چلا آرہا ہے۔ وہ کنجوس اور تنہائی پسند ہے۔ پڑوسیوں سے اس کا میل جول دعا سلام سے زیادہ نہیں ہے۔ اس طرح اس کے یہاں آنے جانے والوں کی تعداد بھی نہ ہونے کے برابر ہے۔ خاص طور پر اس کے گھر میں کبھی بھی کسی عورت کو آتے جاتے ہوئے نہیں دیکھا گیا۔ وہ ایک ملازم کے ساتھ رہتا ہے......"

اکبر کا نام سنتے ہی میرا دل زور سے دھڑکا تھا۔ شیر شاہ کی حاصل کی ہوئی وہ معلومات قابل قدر تھیں۔ یہ یقین ہو جانے کے بعد کہ شی کا ذاتی محل اسی مکان میں مقیم تھا، میرے لئے اپنی بے چینی پر قابو پانا دشوار ہو گیا اور میں نے اس کی بات کاٹ کر پوچھا۔ "یہ بتاؤ کہ اس مکان میں داخل ہونے کے کیا امکانات ہیں؟"

"وہ ایک ہزار گز کے رقبے پر چار دیواری سے گھرا ہوا ایک بنگلہ ہے جس کے ایک طرف خالی پلاٹ ہے جو غلاظت اور ملبے کا ڈھیر بننے سے پڑا ہوا ہے...... لیکن تم نے ابھی میری پوری بات نہیں سنی۔"

"بات جلدی پوری کرو!" میں نے اضطراری طور پر لقمہ دیا۔

"عورتوں کے بارے میں پڑوسیوں سے ملنے والی معلومات کے باوجود یہ بات حیرت ناک ہے کہ میر اکبر خان کے مکان میں کم از کم ایک عورت موجود ہے۔" اس کی دھیمی آواز معنی خیز ہو گئی۔

"یہ تم کیسے کہہ سکتے ہو؟" میرے دل میں شیر شاہ کے لئے یک بیک محبت کے جذبات امڈ آئے۔

"روشنیاں جلنے کے بعد میں نے پہلی منزل کی کھڑکیوں پر پڑے ہوئے پردوں کے پیچھے دوبار ایک عورت کا متحرک سایہ دیکھا ہے......"

"قیدی معلوم ہوتی ہے؟" اس کے پے درپے انکشافات میرا دوران خون تیز کرنے جا رہے تھے۔

"دونوں بار وہ اکیلی ہی تھی اور اس کی چال میں کوئی لغزش تھی نہ لڑکھڑاہٹ۔ اس کے ساتھ کوئی دوسرا تھا تو کم از کم پردے پر اس کا سایہ نظر نہیں آیا تھا۔ مگر تم یہ کیوں پوچھ رہے ہو؟"

"میرے لئے یہ جاننا بہت ضروری ہے، شیر شاہ!" میں نے اپنے الفاظ پر زور دے کر کہا۔ "تم فوراً وہیں واپس جاؤ۔ ایسا نہ ہو کہ تمہاری لاعلمی میں عورت کو وہاں سے نکال دیا جائے۔"

"میں ناجے کو ساتھ لے آیا تھا۔ میری غیر حاضری میں وہ چیل کی طرح اس گھر پر نگاہ لگائے بیٹھا ہوا ہوگا۔ اب ہمارے لئے کیا حکم ہے؟ باہر رکیں یا رات کو اندر گھس جائیں؟"

"فی الحال باہر رکو۔ میں جلد از جلد وہاں پہنچ رہا ہوں۔" میں نے کہا۔

"شارع فیصل والی سروس لائن پر آ جانا۔ ذرا انتظار کرنا، کوئی وہی تمہیں بتا دے گا کہ میں کہاں بیٹھا ہوا ملوں گا۔ شاید تم کو اپنی گاڑی دور ہی چھوڑنی پڑے گی۔"

"ٹھیک ہے۔ بس میں نکل رہا ہوں۔" میں نے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

"کیا ہوا؟ کیا غزالہ نظر آ گئی؟" میرے فارغ ہوتے ہی سلطان شاہ نے سوال داغ دیا۔

"کچھ نہیں کہا جا سکتا۔" میں نے ہیجان آمیز لہجے میں کہا۔ "اس مکان میں اکبر خان ہی رہ رہا ہے جو شاید اب پاکستان میں شی کا واحد آلۂ کار ہے۔ وہ لوگوں اور خصوصاً عورتوں سے دور رہنے کی شہرت رکھتا ہے۔ لیکن شیر شاہ نے پہلی منزل کی ایک کھڑکی کے پردے پر کسی عورت کا متحرک سایہ دیکھا ہے۔ وہ دردانہ بھی ہو سکتی ہے اور غزالہ بھی۔ ہمیں وہاں چل کر خود ہی صورت حال کا جائزہ لینا ہوگا۔"

"غزالہ ان کی قیدی ہے۔ وہ اسے آزاد نہیں چھوڑ سکتے۔" سلطان شاہ سوچتے ہوئے بولا۔ "وہ کھڑکی کا پردہ ہٹا کر اچانک مدد کے لئے چلانا شروع کر دے تو وہ لوگ کیا کر سکیں گے؟ میرا خیال ہے کہ دردانہ ہی ہو سکتی ہے۔ فلیٹ سے بھاگ کر اس نے وہیں پناہ لی ہوگی۔"

"لیکن غزالہ بھی اسی کے ساتھ تھی۔ اگر وہ اکبر کے گھر مقیم ہے تو غزالہ کو بھی وہیں ہونا چاہئے۔ یہ اور بات ہے کہ انہوں نے غزالہ کو آزاد رکھنے کے بجائے کسی کمرے میں باندھ کر ڈال رکھا ہے۔"

"چلو، پھر ہمیں یہاں رک کر سوچ بچار میں وقت ضائع نہیں کرنا چاہئے۔"

ٹریڈ لائن کے دفتر میں گاڑیوں کی کمی نہیں تھی اس لئے ہم نے وہاں سے ایک کار لی اور ہم شہر کے قلب سے روانہ ہو گئے جہاں ٹریفک کا ہجوم اپنے عروج پر تھا۔

شیر شاہ سے جو خبریں مل رہی تھیں ان سے ظاہر ہو رہا تھا کہ ہمارے اصل معرکے کا مرکز دراصل وہی بنے گا۔ ہمیں وہاں اکبر کے مکان کے محاصرے کے لئے نفری کی ضرورت بھی پیش آ سکتی تھی۔ اس لئے میں نے فیصلہ کیا کہ شرف آباد میں ہمارے قلب کی نگرانی پر مامور امیر خان کی جماعت کو بھی وہاں سے ساتھ لے لیا جائے۔ اس طرح ان کا وقت برباد ہونے کے بجائے ہماری مہم میں کام

تھا۔
ہم دونوں آنے والے کٹھن لمحات کے بارے میں تبادلۂ خیال
کرتے ہوئے کشاں کشاں شہید ملت روڈ پر نکلے تو اس کشادہ
سڑک پر کار چلاتے ہوئے میں نے اطمینان کا سانس لیا۔
چوراہے سے بائیں طرف گھومنے کے بعد ہم جوں ہی شرف
آباد جانے والے راستے پر نکلے تو وہاں لوگوں کی ٹولیوں کو جابجا
کھڑا دیکھ کر میرا ماتھا ٹھنکا۔ آگے بڑھنے کے بعد دکانیں وغیرہ بھی
بند نظر آئیں۔ اسی کے ساتھ فضا میں خوف وہراس کی علامات بھی
نمایاں ہونے لگیں۔
اگلے چوراہے پر جہاں سے ہمارے فلیٹ والی گلی میں داخل
ہو سکتا تھا، راستہ بند تھا کیونکہ لوگوں کے ٹھٹ کے ٹھٹ لگے ہوئے

"دال میں کچھ کالا نظر آرہا ہے۔" سلطان شاہ نے تشویش آواز
میں کہا۔
وہ رنگ ڈھنگ دیکھ کر میرا بھی ماتھا ٹھنک چکا تھا۔ میں نے اس
جگہ کار آگے بڑھانے کے بجائے وہیں فٹ پاتھ کے ساتھ لگا
کر پارک کر دی اور اگنیشن آف کر کے نیچے اتر آیا۔
لوگوں کی بھیڑ بھاڑ اور افراتفری دیکھ کر مجھے فلیٹ کا دھیان ضرور آتا
لیکن میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ اگر ویرا امیر اکبر خان کے
گھر میں پناہ گزین تھی تو وہاں کون آسکتا تھا؟ ویسے بھی ویرا ان
لوگوں کے جھنجھٹ سے بچھڑی ہوئی تھی۔ اس کے لئے یہ ناممکن تھا کہ
اتنی تھوڑی مدت میں اپنے حامیوں کی بھیڑ جمع کر لیتی۔
نیچے اترتے ہی جلے بارود کی تیز بو میرے نتھنوں میں گھسی اور
اندازہ ہو گیا کہ ہمارے پہنچنے سے قبل وہاں خاصی دھواں دھار
فائرنگ ہوئی ہے۔ شاید اسی وجہ سے دکانیں وغیرہ بھی بند کر دی گئی
تھیں۔
آگے بڑھے تو لوگوں کی چہ میگوئیوں سے میرے اندازے کی
تصدیق ہو گئی۔ ہمارے فلیٹ والی گلی میں کچھ دیر قبل ایک گولی چلی
تھی جس کے بعد وہاں قیامت کا سماں بندھ گیا اور کافی دیر تک
دو طرفہ فائرنگ ہوتی رہی جس کی زد میں آکر وہاں سے گزرنے
والے کئی افراد زخمی ہوئے تھے۔ تماشائیوں میں دو تین اموات کی
خبریں بھی اڑی ہوئی تھیں۔ لوگوں میں اس سوال پر شدید تشویش
پائی جاتی تھی کہ اس علاقے میں ایسے کون سے لوگ آگئے تھے جن
کے سبب وہ گلی آئے دن کی قتل وغارت گری کی آماجگاہ بن گئی
تھی۔
ان لوگوں کے تبصرے سنتا اور بھیڑ میں اپنا راستہ بناتا ہوا
میں گلی کی طرف بڑھتا رہا جدھر تمام متجسس نگاہیں مرکوز تھیں۔
سلطان شاہ کو میں نے وہیں رک کر اپنا انتظار کرنے کی ہدایت کی
تھی تاکہ کسی ہنگامی صورت حال میں ہمیں وہاں سے بھاگنا پڑے تو
ایک دوسرے کی تلاش میں وقت نہ ہو۔

اس وقت گلی میں پولیس کی بھاری نفری موجود تھی اور انہوں
نے ہر طرف سے گلی میں آمد و رفت کا راستہ بند کیا ہوا تھا۔ گلی میں
ایک خاص حد سے آگے بڑھنے والے زیادہ متجسس لوگوں کو ایک سپاہی
بید کی مدد سے دور رکھنے کی کوشش کر رہا تھا۔ وہاں پتا چلا کہ اس
واردات میں چار افراد زخمی ہوئے تھے جنہیں فائرنگ رکتے ہی
پرائیویٹ گاڑیوں میں اسپتال منتقل کر دیا گیا تھا۔ پولیس اس کے
بعد جائے واردات پر پہنچی تھی۔
دو سپاہی آس پاس کی کچی زمین اور سڑک پر سے چلی ہوئی
گولیوں کے ناکارہ خول جمع کر رہے تھے۔ بقیہ ٹولیاں جائے واردات
کا معائنہ کرنے اور دکانوں وغیرہ میں چھپے ہوئے لوگوں سے
معلومات حاصل کرنے میں مصروف تھیں۔ صاف ظاہر تھا کہ اس
مقابلے میں دوسرا فریق جو بھی رہا ہو، ایک فریق امیر خان ضرور تھا
اور وہ لوگ اتنے کچے نہیں تھے کہ فائرنگ روک دینے کے بعد خود
بھی وہیں رک کر پولیس کی آمد کا انتظار کرتے۔
میرے لئے وہ معما ناقابل فہم تھا۔ ویرا، امیر اکبر خان کے
مکان کے روشن پردوں کے پیچھے ٹہل رہی تھی تو اس علاقے میں
تصادم کا آغاز کس نے کیا تھا؟ زیادہ امکان یہی تھا کہ زخمی ہونے
والوں میں دونوں فریقوں میں سے کسی کا کوئی آدمی شامل نہیں رہا
ہوگا۔ پیشہ ور بدمعاشوں کے باہمی تصادم میں ایک ہی خرابی ہوتی
ہے کہ وہ خود کم مرتے ہیں اور غیر متعلق لوگوں کو زیادہ نقصان
پہنچاتے ہیں۔
وہاں کی صورت حال ناسازگار تھی۔ امیر خان اور اس کے مسلح
آدمیوں کو اپنے ساتھ رازی روڈ لے جانے کا منصوبہ خاک میں مل
چکا تھا۔ میرے پاس اتنا وقت نہیں تھا کہ میں شہر کی پرہجوم سڑکوں
سے گزر کر بولٹن مارکیٹ تک جاتا اور وہاں سے ٹیکسی لے کر دوبارہ
رازی روڈ کا رخ کرتا۔
واپسی سے پہلے، میں نے ٹولیوں میں گھرے ہوئے، وحشت زدہ
چشم دید گواہوں کی کہانیاں سن کر یہ یقین ضرور کر لیا کہ وہاں آخری
گولی چلے ہوئے دس منٹ سے زیادہ مدت گزر چکی تھی۔
اس علاقے میں افراتفری اور خوف وہراس کی وجہ سے کسی کو
کسی کا ہوش نہیں تھا۔ اس لئے میں سلطان شاہ کے ساتھ کار میں
گلیوں سے گزرتا ہوا، بہادر آباد کے چوراہے کی طرف چل دیا۔
"ان آدمیوں میں سے کوئی نظر آیا؟" کار کے حرکت میں
آتے ہی سلطان شاہ نے سوال کیا۔
"ان میں سے کوئی بھی یہاں ہوتا تو پولیس کی تحویل میں نظر
آتا برخوردار!" میں نے گمبھیر لہجے میں کہا "اتنی زیادہ فائرنگ کے
بعد ہاتھوں اور لباس پر سے جلے ہوئے بارود کے ذرات صاف کرنا
آسان کام نہیں ہوتا اور پولیس والے اتنی مخصوص بو کو دور ہی
سے پہچان کر اپنے شکار پر کسی عقاب کی طرح ٹوٹ پڑتے ہیں۔ مجھے
بس یہ ڈر ہے کہ ان کا کوئی آدمی زخمی ہو کر اسپتال نہ پہنچ گیا ہو

...کرنے نہیں گئی تھی۔ اس کے باہر بھی رابطے ہیں جنہیں وہ ... حرکت میں لا سکتی ہے۔"

"تم ٹھیک ہی کہہ رہے ہو گے لیکن اب اپنا دماغ ٹھنڈا رکھو۔ ... ہو کہ بغاوت میں رازی روڈ والے پلان میں کوئی گڑبڑ ہو گئی۔ اگر تمہارا قیاس درست ہے تو اب تک ورا کرا چی ... اطلاع مل چکی ہوگی کہ اس کا شبہ درست تھا اور تم نے اس ... پھندا تیار کیا ہوا تھا۔"

میں نے بحث سے بچنے کے لیے سگریٹ سلگائی تاکہ اپنے ذہن ... آنے والے حالات پر مرکوز کر سکوں۔

شبیر شاہ نے مجھے شارع فیصل کی سروس لین میں آنے تک ... کی ہدایت کی تھی اس لیے میں طارق روڈ کے عقبی حصے سے ... جانے کے بجائے نرسری پر نکلا اور وہیں سے گاڑی ... روڈ پر ڈال دی۔

اس راستے پر رازی روڈ کے کراسنگ سے ذرا پہلے شبیر شاہ کی ... دیکھ کر مجھے ذہنی جھٹکا لگا۔ میری کار کی رفتار سست تھی اس ... ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھے ہوئے شبیر شاہ نے مجھے پہچان کر گاڑی ... نکال لے جانے کا اشارہ کیا اور اسی کے ساتھ اس کی کار بھی ... میں آ گئی۔

رازی روڈ کے سامنے سے گزرتے ہوئے میں نے لمحہ بھر میں ... کی موبائل وین کی چھت پر گردش کرنے والی نیلی روشنی دیکھ ... کے انعکاس میں رازی روڈ کے اندرونی حصے میں خاصے لوگ ... رہے تھے۔

پٹرول پمپ سے آگے جا کر میں نے گاڑی روکی تو شبیر شاہ اپنی ... میرے برابر میں لایا اور بولا "یہاں رکنا مضرت رساں ہے۔ سیدھے ... غازی کی طرف نکل چلو۔ وہیں رک کر بات کروں گا۔"

امیر خان کی ناکامی کے بعد شبیر شاہ کے پرتشویش لب و لہجے نے ... خلجان میں مبتلا کر دیا۔ اس وقت غزالہ کی سلامتی کے لیے ایک ... تشویش ناک بات تھی لیکن وہ لوگ رفتہ رفتہ کی لگام میں ڈھیلی کیے ہوئے ... تھے۔

"ٹھہرو" میں نے غرا کر شبیر شاہ کو حکم دیا پھر سلطان شاہ سے ... ہو گیا "تم اس کی گاڑی لے کر میرے پیچھے آؤ اور اسے اپنی ... اس سے زیادہ دیر انتظار نہیں کر سکتا۔"

میری ہدایات پر بہت پھرتی کے ساتھ عمل کیا گیا۔ لمحہ بھر بعد ... توقف ہوا ادا وہ میں میرے برابر والی نشست پر براجمان تھا ... سلطان شاہ اس کی گاڑی کا اسٹیئرنگ ہینڈل سنبھال چکا تھا۔

... انتظار کرنے کے بجائے بلا تمہید اصل بات پر آ جاؤ" میں ... گاڑی آگے بڑھاتے ہوئے تند لہجے میں کہا۔

"اس مکان کے سامنے کسی نے نائب کی کھوپڑی میں گھسا ہوا ... مار دیا" شبیر شاہ نے مجھے مضمحل آواز میں آگاہ کیا "اس کی ... پولیس کے قبضے میں ہے۔"

"اس نے تمہیں کیوں زندہ چھوڑ دیا؟" میں نے اسٹیئرنگ ہینڈل پر دباؤ بڑھا کر غصے سے پوچھا "معلوم ہوتا ہے کہ آج کی رات تم سب نے ناکام ہونے کا عہد کیا ہوا ہے .... وہ کون تھا اور کیسے بچ نکلا؟"

"میں بالکل بے قصور ہوں باس!" وہ قدرے بازدیدہ سی ہوئی آواز میں بولا "میں نرسری سے تمہیں فون کر کے واپس آیا تو نائب سڑک پر تڑپ تڑپ کر ٹھنڈا ہو چکا تھا۔ اس کے گرد قریب وجوار کے مکین اور ان کے ملازمین موجود تھے لیکن وہ سب بھی اس کے لیے کچھ نہیں کر سکتے تھے کیونکہ گولی داہنی کنپٹی سے اندر داخل ہو کر اس کے چہرے کا بایاں حصہ اور کھوپڑی اڑاتی ہوئی پار نکل گئی تھی۔ پولیس کے آنے سے پہلے ہی میں وہاں سے کھسک لیا۔ لوگوں کا خیال تھا کہ اس پر کسی چلتی ہوئی کار سے بہت قریب سے فائر کیا گیا تھا۔"

"بکواس" میں نے بے اعتباری سے کہا "سڑک پر چلتے ہوئے آدمی کی کھوپڑی کار کی کھڑکی سے بہت بلند ہوتی ہے۔ ایسے فائر کے نتیجے میں گولی کنپٹی سے گھس کر سر کے اوپری حصے سے نکلنی چاہیے تھی دوسری طرف سے نہیں۔ تمہاری بتائی ہوئی صورت اسی وقت پیش آ سکتی ہے جب فائر کسی اونچی کار کی کھڑکی سے یا کہیں اور سے کیا گیا ہو" اتنی معمولی بات تو تمہیں لاش دیکھتے ہی سمجھ لینی چاہیے تھی۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو لیکن لوگوں کی اس رائے کا سبب یہ تھا کہ گولی بہت قوت سے آر پار گزری تھی۔ اگر وہ دور کا فائر ہوتا تو گولی کی رفتار کم ہو چکی ہوتی اور وہ اندر ہی رہ جاتی۔ گولی کے دوسری جانب سے نکل جانے کی وجہ سے قریب سے فائر کی بات کی گئی تھی پھر وہاں کوئی موجود بھی نہیں تھا اس لیے چلتی ہوئی کار سے فائر کی کہانی بن گئی۔ میں نے تمہاری طرح اس کی جزئیات پر غور کرنے کی ضرورت ہی نہیں سمجھی تھی۔"

"اور لاش میر اکبر خان کے مکان کے سامنے ہی پڑی ہوئی تھی؟" میں نے زشتی سے پوچھا۔

"ہاں مکان کے بالکل مقابل سڑک کی دوسری جانب پڑی ہوئی تھی۔"

"لاش کا اس مکان سے فاصلہ کتنا رہا ہوگا؟" میں نے اگلا سوال کیا۔

"احاطہ کی دیوار سے سو فٹ اور اصل عمارت سے کم از کم دو سو فٹ ضرور رہا ہوگا۔"

"اسی وجہ سے تم نے اس مکان سے فائر کو خارج از امکان سمجھ لیا۔"

"شاید یہ بھی ایک وجہ تھی" اس نے اعتراف کیا "اتنی دور سے رائفل کی گولی ہی کاری زخم لگا سکتی ہے لیکن وہ رائفل کے فائر کا زخم نہیں تھا۔ رائفل اس کا پورا چہرہ مسخ کر دیتی۔ عجیب بات یہ ہے کہ فائر کی آواز کسی نے نہیں سنی۔ سب لوگ اس کی چیخ سن کر

بھی وہاں پہنچے تھے۔"

"ہلاکت کا سبب بننے والی گولی نے کی تو پولیس ابھی مکان کی طرف توجہ دینے کی ضرورت محسوس کرے گی۔ مجھے یقین ہے کہ ناجا خود کو ان لوگوں کی نظروں سے چھپانے رکھنے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔ اس پر لمبی نال اور زیادہ رینج والے کسی بے آواز پستول سے فائر کر کے موت کے گھاٹ اتارا گیا ہے۔ تم یہ بھول رہے ہو کہ ہمارا مد مقابل کوئی معمولی حریف نہیں بلکہ زیرا ہے جو جدید ترین ہتھیاروں کے استعمال پر پوری پوری مہارت اور دسترس رکھتی ہے۔ اس کے سامنے غفلت برتنے کی سزا صرف اور صرف موت ہوتی ہے۔"

"میں تم سے پوری طرح متفق ہوں" وہ تھکی ہوئی آواز میں بولا "پولیس کے آجانے کے بعد وہ جگہ ہمارے لئے خطرناک ہو چکی ہے ورنہ تم ناجے کی لاش دیکھ کر زیادہ بہتر رائے قائم کر سکتے تھے۔"

"بہت قلیل سی مدت میں ہماری دوسری بدترین ناکامی ہے" میں نے تلخ لہجے میں کہا "تم نے نہ صرف ناجے کو کھو دیا بلکہ زیرا کو بھی ہوشیار کر دیا۔ اگر تم لوگوں کی یہی کارکردگی رہی تو ہمیں زیرا کو بھول جانا ہوگا۔ ہم اسی طرح اس پر وار کرتے رہے تو وہ تم سب کی دموں میں نمدہ باندھ کر تمہیں اپنی زندگی پر نچانا شروع کر دے گی۔ ایک چالاک عورت کے مقابلے میں اپنی یہ شکست میری برداشت سے باہر ہوگی۔"

"تو کیا ہم نے کسی اور بھی چوٹ کھائی ہے؟" اس نے میرے خاموش ہونے پر سوال کیا۔

"امیر خان نے بھی آج منہ کالا کرایا ہے" میں نے بدمزگی سے کہا "زیرا نے ایک معمولی سی چال چل کر اسے اور اس کے آدمیوں کو الو کا پٹھا بنا دیا۔ اس میں منصوبہ بندی کی ذرا سی بھی اہمیت نہیں ہے۔"

"میرا خیال ہے کہ آج کی رات ہمارے ستارے گردش میں ہیں ورنہ زیرا اتنا بے وقوف نہیں ہے۔"

میں نے جلے کٹے لہجے میں اسے شرف نیار کے واقعات سے آگاہ کرتے ہوئے کہا "میں نے فیصلہ کیا ہے کہ تم لوگوں پر انحصار کر کے میں اپنا سر پیٹتا رہ جاؤں گا اس لئے اب خود ہی زیرا کو دیکھوں گا۔"

"ایک لغزش کی اتنی بڑی سزا نہ دو باس!" وہ گھگھیا کر انداز میں منمنایا "ہم لوگوں کے سامنے بڑے بڑے سورماؤں کا پتا پانی ہو جاتا ہے۔ سکندر کا زخم تازہ تھا کہ آج ناجا ہمارا ساتھ چھوڑ گیا۔ اس کی روح کی سرفرازی اسی طرح ہو سکتی ہے کہ ہم اس کی قاتلہ کی گردن میں رسی کا پھندا ڈال دیں۔ تم ہمیں چند روز کی مہلت اور آزادی دے دو پھر دیکھنا کہ ہم زیرا کو کس حال میں تمہارے روبرو پیش کرتے ہیں۔"

"نہیں شیر شاہ!" میں نے سختی سے کہا "تمہاری انا کی تسکین

کی خاطر میں کوئی خطرہ مول نہیں لے سکتا۔ زیرا ہماری ایک نمبر دشمن ہے۔ اب اس کا سر کچلا جانا چاہئے۔ جب تک تمہاری مہلت پوری ہوگی وہ ہمیں منہ چڑانے کے لئے ہماری گرفت سے بہت دور جا چکی ہوگی۔"

شیر شاہ کو چپ لگ گئی۔ اس نے اپنا لہجہ پراسرار کیا اور میں خاموشی کے ساتھ ٹریڈ لائن کی طرف کار چلاتا رہا۔ سلطان شاہ اس کی کار میں میرے پیچھے آ رہا تھا۔

ٹریڈ لائن کے دفتر کے قریب پہنچ کر کار پارک کرنے کے بعد میں نے فٹ پاتھ کے کنارے روکی تو شیر شاہ انجن بند ہونے کے انتظار میں اپنی سیٹ پر ہی جما رہا۔

"تم اندر دفتر میں جاؤ" میں نے انجن بند کئے بغیر ہدایت کی "سلطان شاہ پہنچ جائے تو اس سے اپنی کار کی چابی لے لینا۔"

"ٹھیک... کیا تم کسی مشن پر جا رہے ہو؟" اس نے ہچکچاتے ہوئے سوال کیا۔

"مجھے کچھ نہ کچھ سوچنا ہوگا شیر شاہ!" میں نے زور دے کر کہا "دشمن چاق و چوبند اور زندہ و سلامت ہو تو عقل مند لوگ کبھی گہری نیند نہیں سوتے۔ دشمن کو سلانے کے بعد ہی سونے کا لطف آتا ہے۔"

"تمہارے منصوبے میں میری کوئی گنجائش نکل سکے تو ... نہیں پورا یقین رہتا ہوں کہ اس بار تمہیں مجھ سے مایوسی نہیں ہوگی" وہ میرے سرد رویے سے بہت زیادہ دل گرفتہ تھا۔

میں نے ایک بار غور سے اس کی طرف دیکھا اور ایک سانس لے کر کہا "تمہیں اپنے ساتھیوں کی بھی بہت فکر ہے۔ تمہیں ناجے کی لاش کے حصول کے لئے بھی بھاگ دوڑ کرنی ہوگی..."

"نہیں باس!" وہ تڑپ کر بولا "سکندر کی بات اور تھی... سب کا استاد اور باپ تھا۔ اس کی موت پراسرار حالات میں ہوئی تھی۔ ناجے بے چارے نے ذاتی کسی غلطی کی بھاری قیمت ادا کی ہے۔ اس کی بیوی اسی شہر میں رہتی ہے۔ میرا کوئی بھی آدمی مردہ خانے سے لاش وصول کرنے میں اس کی مدد کرے گا۔ تم ... دیرانی تک میں دن رات تمہارے پیچھے دم ہلاتا رہوں..."

وہ واقعی ایک زخمی اور فرض شناس کارکن تھا۔ احساس ندامت سے زمین میں گڑا جا رہا تھا۔ مجھے رعب ڈالنے کی ضرورت بھی نہیں تھی۔ اس لئے میں نے اپنے رویے میں لچک پیدا کرنے کا فیصلہ کر لیا اور کہا "ٹھیک ہے... لیکن بیٹا۔ ضرورت پڑی تو میں تمہیں طلب کر لوں گا۔ یاد رکھنا کہ اس بار امیر خان یا ناجے جیسی غلطیوں کے ارتکاب پر معاف نہیں کیا جائے گا۔"

"تم کریہہ ہو۔ بس" وہ یک بیک بگل اٹھا "ہمیں تم کو کسی شکایت کا موقع نہیں ملے گا۔ مجھ سے ذرا سی بھی لغزش ہو جائے تو تم اپنے ہاتھوں سے میری کھال میں بھس بھر دینا۔ میں اُف بھی کر جاؤں تو میرے منہ پر پیشاب کر دینا۔ میں نے اپنا مقام بہت محنت سے بنایا ہے جسے کھو کر میں زندہ نہیں رہ سکتا۔"

"اب جاؤ" سلطان شاہ آ گیا ہے" میں نے عقب نما آئینے میں دیکھتے ہوئے سپاٹ لہجے میں کہا "تمہیں مختصر نوٹس پر تیار رہنا ہو گا۔ کوئی خاکہ بنتے ہی میں تمہیں فون کروں گا۔"

وہ بار بار میرا شکریہ ادا کرتا ہوا کار سے اتر گیا اور میں نے کھڑکی سے ہاتھ ہلا کر سلطان شاہ کو اپنی طرف بلا لیا۔ کیونکہ میں فوری طور پر ہوٹل واپس جا کر مزید کچھ تیاری کرنا چاہتا تھا۔

سلطان شاہ کے سوار ہوتے ہی میں تیز رفتاری کے ساتھ ہوٹل کی طرف روانہ ہو گیا۔

ماجے کی موت سلطان شاہ کے لئے حیرت اور صدمہ کا باعث ثابت ہوئی۔ اس کی رائے تھی کہ اس بار وریا اپنے معمول سے کچھ زیادہ ہی مستعد اور چوکنا نظر آ رہی تھی۔

"اس نے تمہارے دونوں جاسوس ناکام بنا دیئے" وہ متاسفانہ لہجے میں بولا "اب جب بات کھل ہی گئی ہے تو تم اس سے میر اکبر خان کے فون پر بات کیوں نہیں کر لیتے۔"

"ہرگز نہیں" میں نے اس کی تجویز سختی کے ساتھ رد کر دی۔ "ان کامیابیوں نے اس کا دماغ ساتویں آسمان پر پہنچا دیا ہو گا اور وہ دل سے چاہ رہی ہو گی کہ میں فون پر اس سے رابطہ کروں تاکہ وہ مجھے میری بے بسی کا احساس دلا سکے۔ اب تو اس پر اچانک ہی ہاتھ ڈالنا ہو گا۔"

"تو کیا تمہارے ذہن میں کوئی منصوبہ بن چکا ہے؟" اس نے چونک کر پوچھا۔

"ہمارے لئے وقت کی سب سے زیادہ اہمیت ہے" میں نے اپنی نشست میں بے چینی سے پہلو بدلتے ہوئے کہا "ایک بار غزالہ کے بدن پر نشتر چل گئے تو سب کچھ بیکار ثابت ہو گا۔"

"لیکن تم کس دار پر سوچ رہے ہو؟" وہ بھی خاصا مضطرب تھا۔

"آج اس نے دو مرتبہ کامیابی حاصل کی ہے اس لئے وہ سوچ بھی نہیں سکے گی کہ میں تیسری مرتبہ ادھر کا رخ کروں گا۔ میں آج رات ہی کارروائی کر کے اسے متحیر کر دینا چاہتا ہوں۔"

"اس بار پھر ماتا کے آدمیوں سے کام لو گے؟ مجھے تو آج ان کے ستارے بھی گردش میں نظر آتے ہیں۔ ایسا نہ ہو کہ وہ پھر زخم کھا کر بھاگ نکلنے پر مجبور ہو جائیں۔"

"اس مکان میں گھسنے کے لئے ہم دونوں کو کسی نہ کسی کو ساتھ لینا پڑے گا" میں نے پُرخیال انداز میں کہا "ایسا نہ ہو کہ ہم اندر گھسنے کے بعد پیچھے سے گھیر لئے جائیں۔ کسی نہ کسی کو باہر مدد کر پیچھے

کار صیاں بھی رکھنا پڑے گا۔ اصل کارروائی ہم خود کریں گے لیکن احتیاطاً شمیر شاہ کو بھی شامل کر لیا جائے تو کوئی مضائقہ نہیں۔"

"اسے تمہاری اور وریا کی باتیں سننے کا موقع مل چکا ہے تو ماتا والوں کو پتا چل جائے گا کہ پہلے وہ تم سے ملی ہوئی تھی اور اب تم دونوں ذاتی اختلافات کی وجہ سے ایک دوسرے کے دشمن بن گئے ہو۔"

"تم بھول رہے ہو کہ ہم وریا سے مذاکرات کرنے نہیں بلکہ مقابلہ کرنے جا رہے ہیں۔ مذاکرات اور نوک جھونک کا زمانہ اب خواب و خیال ہو چکا ہے۔ اس نے غزالہ پر دوسری مرتبہ ہاتھ ڈال کر کمینگی کا ثبوت دیا ہے۔ اب میرے دل میں اس کے لئے کوئی گنجائش پیدا نہیں ہو سکتی۔"

"لیکن اس کے دل کے بارے میں کچھ بھی نہیں کہا جا سکتا۔ ہو سکتا ہے کہ تمہیں اپنے روبرو دیکھ کر اس کے دل میں دبی ہوئی چنگاریاں ایک بار پھر بھڑک اٹھیں۔ غزالہ کے دوبارہ اغوا سے یہ بات تو ثابت ہو جاتی ہے کہ وریا اس کے مقابلے میں حسد اور رقابت کے جذبات میں مبتلا ہو چکی ہے۔"

میری دانست میں وہ بحث برائے بحث تھی جس کا کوئی اختتام نہیں ہو سکتا تھا اس لئے میں نے بالکل ہی چپ سادھ لی اور میر اکبر خان کے مکان میں داخلے کے امکانات پر غور کرنے لگا۔ شمیر شاہ کی فراہم کی ہوئی معلومات کے مطابق یہ بات حوصلہ افزا تھی کہ وہاں صرف ایک ملازم رہتا تھا۔ اس اعتبار سے اس چھت کے نیچے حریف کی سہ نفری جماعت کے مقابلے میں ہم بھی تین ہی ہوتے اور ہمیں پہل کا فائدہ ہوتا جس کے نتیجے میں ہم ان پر غالب آنے کی قوی امید کر سکتے تھے۔

اپنے ہوٹل میں پہنچ کر میں نے سب سے پہلے نہا دھو کر تھکان سے نجات حاصل کی پھر ایک بیرے کو طلب کر کے اس سے معنی خیز لہجے میں وہاں دستیاب تفریحی سہولتوں کے بارے میں دریافت کیا تو یہ خوشگوار انکشاف ہوا کہ اس چھوٹے سے ہوٹل میں مناسب اخراجات پر تفریح کے سارے لوازم فراہم ہو سکتے تھے۔ میں نے اپنے منتشر خیالات کو یکجا کرنے کے لئے ڈبلکس اسکاچ کی ایک بوتل منگوانے پر اکتفا کیا۔ ویٹر تھوڑی ہی دیر میں برف کے ٹکڑوں سے بھرے ہوئے آئس پاٹ اور سوڈے کے ساتھ ہی اخباری کاغذ میں لپٹی ہوئی بلیک لیبل کی بوتل بھی لے آیا اور ٹپ میں بیس روپے وصول کر کے خوشی خوشی رخصت ہو گیا۔

سلطان شاہ غسل خانے میں گھسا ہوا تھا۔ میں کسی اہتمام کے بغیر اپنے شغل میں مصروف ہو گیا۔

ڈیڑھ بجے ہم ہوٹل سے نکلے تھے تو ہم نے بھرے ہوئے پستول اپنے ساتھ لے جانے پر اکتفا کیا تھا۔ لیکن منصوبے میں زیادہ شور شرابے کی گنجائش نہیں تھی۔ رات کے سناٹے میں دبے بھی پستول کی آواز دور تک گونج کر دوسروں کو جائے واردات کی طرف

متوجہ کر سکتی تھی۔ اس لئے میں ہم گن ساتھ لے جانے کی ضرورت محسوس کر رہا تھا جس کی مدد سے حریف کو خاموشی کے ساتھ ختم کیا جا سکتا تھا۔

دس بجے تک میں ذہنی طور پر خاصا پرسکون ہو چکا تھا۔ اس لئے ہم نے کمرے ہی میں کھانا طلب کیا۔ کھانے سے فارغ ہونے کے بعد میں نے ہوٹل ہی کے فون پر ٹیلی فون کیا۔ وہاں شبیر شاہ شاید فون کے قریب ہی میری کال کے انتظار میں بیٹھا ہوا تھا۔ اس لئے پہلی گھنٹی مکمل ہونے سے پہلے ہی ریسیور اٹھا لیا گیا۔

"ٹھیک بارہ بجے ٹرسری کے بس اسٹاپ پر آجاؤ" میں نے کسی تمہید کے بغیر اسے ہدایت دی۔

"کوئی تیاری وغیرہ؟" اس نے مبہم لہجے میں سوال کیا اور میں چڑ گیا۔

"اگر تم پتنگ بازی کھیلنے آ رہے ہو تو ڈور وغیرہ لیتے آنا" میں نے غراتے ہوئے کہا "کان کھول کر سنو۔ بھی ان لوکر تم کار سے نہیں بلکہ کسی رکشا یا ٹیکسی سے آؤ گے۔"

"ہم.... میں بالکل سمجھ گیا" فون پر اس کی بوکھلائی ہوئی آواز ابھری۔

میں نے اس سے مزید کوئی بات کئے بغیر فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

ہم نے اپنی تیاریاں مکمل کر کے پونے بارہ بجے ہوٹل چھوڑ دیا۔ ہر لحاظ سے وہ مناسب وقت تھا لیکن صدر کی سڑکوں پر اتنی رونق تھی جیسے ہم قبل از وقت ہی اپنے مسکن سے نکل آئے ہوں۔ وہ کراچی کا ایسا عجیب و غریب علاقہ تھا جو شہر میں وقتاً فوقتاً بھڑک اٹھنے والی نفرت کی آگ سے اکثر و بیشتر محفوظ ہی رہا کرتا تھا۔ شہر کے مختلف علاقوں میں سخت مزدوری کر کے اپنی روزی کمانے والے مزدوروں اور کلرکوں وغیرہ کے لئے رات کے ان اوقات میں ایمپریس مارکیٹ کا علاقہ جنکشن کا کام کرتا تھا جہاں وہ اپنے گھروں کے لئے بس یا منی بس پر بیٹھنے سے قبل کسی سستے ہوٹل میں سستا کھانا کھا کر چائے کی ایک پیالی پینے کے لئے ضرور رکتے تھے۔

اس علاقے میں رائج ون وے سسٹم کی عنایت سے اس علاقے کا چکر کاٹ کر ہم قلب کلب سے آگے بڑھے تو رات کا اصل روپ نمایاں ہونے لگا۔ ہر طرف سناٹے کا راج تھا۔ دن بھر ہجوم رہنے والی سڑکوں پر اب نام ٹریفک رواں تھا اور آوارہ کتے کناروں پر آوارہ کتے جمع ہو کر اجتماعی طور پر اپنی رات بھر کی تھکن عملیاں بلند آوازوں میں خود و خوش کر رہے تھے۔

صدر سے ٹرسری تک کا فاصلہ بہت زیادہ نہیں تھا اس لئے سلطان شاہ نہایت اطمینان سے کار چلا رہا تھا۔ جس کے نتیجے میں ہم ٹھیک بارہ بجے ٹرسری کے بس اسٹاپ پر پہنچ گئے جہاں شبیر شاہ خان ایک تاریک گوشے میں کھڑا سگریٹ پی رہا تھا۔

ہماری رنگین ہوئی کار کو پہچان کر اس نے فوراً ہی سلگتی ہوئی سگریٹ ایک طرف اچھال دی اور کار رکتے سے لمحہ بھر پہلے ہی عقبی دروازہ کھول کر عقبی نشست پر سوار ہو گیا۔ سلطان شاہ نے پچھلا دروازہ بند ہونے کی آواز سننے سے پہلے ہی کار کی رفتار بڑھا دی۔

"تم سب ہی احمق اور عقل سے پیدل ہو یا میرے ساتھ اداکاری کرنے کی کوشش کرتے ہو؟" میں نے مڑ کر شبیر شاہ سے جھنجھلائے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"کیوں، کیا؟" اس کی آواز سے حیرت جھلک رہی تھی "کیا مجھ سے پھر کوئی غلطی ہو گئی؟"

"تیاری کے بارے میں کوئی سوال پوچھے بغیر تم کو سمجھ لینا چاہئے تھا کہ ایسی مہمات میں کن چیزوں کی ضرورت پیش آسکتی ہے۔ اس قسم کے غیر ضروری سوالات سے مجھے سخت کوفت ہوتی ہے۔"

"میرا مطلب تھا کہ پستول، بے ہوشی کی دوا اور قفل شکنی کے آلات کے علاوہ کسی اور چیز کی ضرورت ہوتی تو میں وہ بھی ساتھ لے آتا۔ بعض اوقات عین موقعے پر کسی چیز کی کمی پریشان کر دیتی ہے۔"

"بے ہوشی کی کون سی دوا لائے ہو؟" اس کی معاملہ فہمی کا اندازہ ہوتے ہی میرا لہجہ نرم پڑ گیا۔

"خالص کلوروفارم اسپرے ہے۔ ناک پر ہلکی پھوار پڑنے ہی شکار انتہائی ہو جاتا ہے۔"

"یہ مجھے دے دو!" میں نے شیشی اس سے لے کر اپنی جیب میں ڈال لی۔

وازی روڈ پر سے گزرتے ہوئے شبیر شاہ نے میرا کبیر خان کے مکان کی نشاندہی کی تو وہ اندھیرے میں ڈوبا ہوا تھا۔ اس نے مکان کے مقابل اس مقام کی طرف بھی اشارہ کیا جہاں نا جیہ کی لاش گری تھی۔

میں نے شبیر شاہ سے اس مکان کی جزئیات سن کر اپنے ذہن میں جو نقشہ بنایا تھا اصل مکان اس سے سرمو بھی مختلف نہیں تھا۔ وہاں مکمل اندھیرے کا راج ہونا ہمارے حق میں بہتر تھا لیکن اس تاریکی کی وجہ سے مجھے یہ نیا خوف لاحق ہو گیا کہ کہیں مکان کے احاطے میں رکھوالی کرنے والے خوفناک کتوں کا راج نہ ہو کیونکہ ہم میں سے کسی نے بھی کتوں کو بے بس کرنے کی تدبیر کے بارے میں نہیں سوچا تھا۔

اس وقت اس سڑک پر ایسا سکوت اور سناٹا تھا کہ یہ گمان ہوتا تھا کہ چند گھنٹے قبل وہاں قتل کی کوئی واردات ہوئی تھی۔ رات کے اندھیرے میں سب کچھ ٹھیک اور نارمل نظر آ رہا تھا۔

"میں نے اس بات پر دھیان نہیں دیا تھا مگر میرا خیال ہے کہ اس مکان میں کتے نہیں ہیں۔" میرے سوال پر شیر شاہ نے خفت آمیز لہجے میں کہا "میں کئی بار اس مکان کے سامنے سے گزرا تھا لیکن مجھے ایک بار بھی پھاٹک کے پیچھے کسی حرکت کے آثار نظر نہیں آئے۔"

"کتے رات گئے اسی وقت کھولے جاتے ہیں جب مکین سونے کی تیاریاں کرنے لگتے ہیں۔" سلطان شاہ نے پہلی مرتبہ میری اور اس کی گفتگو میں دخل دیتے ہوئے کہا۔

"کراچی اب بہت بدل چکا ہے۔" اس نے قدرے جارحانہ لہجے میں کہا اور میں نے محسوس کیا کہ وہ میرے اندازے سے زیادہ تیز طرار آدمی تھا۔ شاید وہ میرے سامنے دانستہ ہی بھیگی بلی بنا رہتا تھا۔

"یہ اس وقت کی باتیں ہیں جب چور اور ڈاکو رات ڈھلنے سے پہلے اپنے دھندے پر نہیں نکلتے تھے۔ اب تو یہاں ہتھیاروں کے زور پر دن دہاڑے ڈاکے ڈالے جاتے ہیں۔ لوگ اپنے حفاظتی انتظامات ہر وقت ہی تیار رکھتے ہیں۔" وہ کہہ رہا تھا "کسی تقریب یا متوقع مہمان کی آمد کے موقع پر کتوں وغیرہ کو بند کر دیا جائے تو اور بات ہے ورنہ اب یہ دس برس پہلے والا کراچی نہیں رہا ہے۔"

"کیا تم ابتدا ہی سے کراچی کے باشندے ہو؟" وقت گزاری کے لیے میں نے پوچھا۔

"میری پیدائش تو یہیں کی ہے۔ شیر شاہ کے علاقے میں پیدا ہوا تھا۔"

سلطان شاہ بے ساختہ ہنس پڑا "اچھا ہی ہوا کہ تم گیدڑ یا مچھر کالونی میں پیدا نہیں ہوئے ورنہ تمہارا وہی نام ہوتا۔"

"مجھے اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔" اس نے اپنی سنجیدگی برقرار رکھتے ہوئے کہا "ناموں پر کسی کا کوئی اختیار نہیں ہوتا کہ کون کب کس جگہ پیدا ہوتا ہے اور اس کا کیا نام رکھا جاتا ہے۔ تم نے سرخ و سفید لوگوں کے نام کالے خان سنے ہیں اور زرد چہرے والے تازہ گل کہلاتے ہیں۔"

"ان فضولیات پر بحث کرنے کے بجائے خاموش رہ کر اپنی صلاحیتیں مجتمع کرنے کی کوشش کرو۔" میں نے خشک لہجے میں کہا۔

میں نے محسوس کیا تھا کہ وہ سلطان شاہ پر حاوی ہونے کی کوشش کر رہا تھا جب کہ میں اسے اپنی موجودگی میں ذرا سی بھی ڈھیل دینے پر آمادہ نہیں تھا۔

ویران اور روشن سڑکوں کا ایک لمبا چکر لگانے کے بعد ہم جائزہ لینے کی نیت سے دوبارہ اس مکان کے سامنے سے گزرے اور اس بار میں نے فیصلہ کر لیا کہ ہمیں کیا کرنا تھا۔

تیسرے چکر میں سلطان شاہ نے میر اکبر خان کے مکان سے ملحق خالی پلاٹ کے قریب کار روک کر ہمیں اتارا اور پھر فوراً ہی کار ایک گنجان درخت کے نیچے پارک کر کے الگ کر دی۔

اس خالی پلاٹ پر کوڑے کرکٹ کے ڈھیر سے خاصا تعفن اٹھ رہا تھا۔ میرے لیے یہ کچھ ناگوار تھا کہ اکبر اپنے پڑوس میں ایسی ناگوار بدبو کو کیونکر برداشت کرتا تھا۔ وہاں کوڑے کے ساتھ ہی بہت سا تعمیراتی ملبہ بھی بکھرا پڑا تھا جس نے جا بجا ٹیلوں کی صورت اختیار کی ہوئی تھی۔ اکبر کے مکان کے احاطے کی دیوار کے ساتھ بعض جگہ یہ ٹیلے اتنے اونچے تھے کہ ان پر کھڑے ہو کر اکبر کے لان وغیرہ کا جائزہ لیا جا سکتا تھا۔

میں ایسے ٹیلوں پر سے اکبر کے مکان پر نظریں ڈالتا ہوا ایک تاریک عقبی حصے میں جا کر رک گیا جہاں اکبر کے مکان میں اگے ہوئے برگد کے ایک تناور درخت کی گھنی شاخوں نے سایہ کیا ہوا تھا۔ سڑک سے گزرنے والا کوئی بھی شخص اس مقام پر ہماری موجودگی کا احساس نہیں کر سکتا تھا۔

سلطان شاہ اس دوران میں ہم دونوں سے الگ تھا۔ چند ثانیوں تک ہم تینوں سانس روک کر اندر کی کوئی بن گن لینے کی کوشش کرتے رہے لیکن وہاں مکمل سناٹے کا راج تھا۔ کوئی آہٹ تھی اور نہ ہی کسی وحشی کتے کی تیز سانسوں کی آواز سنائی دے رہی تھی۔

پھر سلطان شاہ نے طے شدہ پروگرام کے مطابق یکے بعد دیگرے تین ہلکے کنکر اکبر کے مکان کے احاطے میں اچھالے۔ اس کا مقصد صرف اتنا کہ کتے کہیں دور بیٹھے ہوں تو کنکروں کی آواز سن کر غراتے ہوئے اس طرف آئیں اور ہم ان کی موجودگی کا اندازہ لگا سکیں۔

مجھے کتوں سے ڈر نہیں لگتا تھا۔ ان سے سامنا ہو جاتا تو میں بڑی آسانی کے ساتھ دو چار کتوں کے جبڑے چیر سکتا تھا۔ لیکن ان کے دانتوں اور پھر کتے کے کاٹ لینے کے بعد پیٹ میں گھونپے جانے والے متعدد انجکشنوں کے تصور سے مجھے خوف آتا تھا۔ اس لیے میں اندر کودنے سے پہلے ہر طرح سے اپنا اطمینان کرنا چاہتا تھا۔

کئی منٹ گزر گئے لیکن اکبر کے مکان پر چھائے ہوئے ہول ناک سناٹے کے سلسلے میں کوئی فرق نہیں آیا تو میں نے شیر شاہ کے پہلو میں ہاتھ مار کر اسے پیش قدمی کرنے کا اشارہ کیا۔ وہ کسی بندر کی سی پھرتی کے ساتھ احاطے کی دیوار پر چڑھا اور پلک جھپکتے میں اندر کود گیا۔

دھم کی ہلکی سی آواز کے بعد وہاں پھر اسی [illegible] سناٹے کا راج ہو گیا۔

اندر کتے ہوتے تو غراتے ہوئے شیر شاہ سے لپٹ جاتے اور

ثابت ہوتا ہے۔

میری معلومات کے مطابق اکبر کا مکان بہت کم آباد تھا۔ وہاں کل چار نفوس ہو سکتے تھے جن میں غزالہ قیدی تھی اور دیبا مہمان۔ شیر شاہ کے مشاہدے کے مطابق دیبا کو اوپری منزل پر ہونا چاہئے تھا اس لئے نچلی منزل پر شی کے آئی شن میرا اکبر خان کے علاوہ صرف اس کے ملازم کو موجود ہونا چاہئے تھا۔

اپنے اس ذہنی حساب کتاب کے تحت میں نے دروازے کے قریب فرش پر بیٹھ کر چرمی پاؤچ میں سے ٹٹول کر تین مڑے تڑے اوزار نکالے اور پوری احتیاط کے ساتھ دروازے کے بند قفل پر طبع آزمائی شروع کر دی۔

مجھے پہلی کوشش میں اندازہ ہو گیا کہ وہ کوئی مضبوط غیر ملکی تالا تھا جس کے لیوروں کو آسانی کے ساتھ حرکت میں لانا ممکن نہیں تھا۔ میں نے فوری طور پر اپنا پہلا اوزار بدل لیا۔

اس وقت صورت حال پر ہماری گرفت بہت مضبوط تھی کہیں سے کسی مداخلت کا کوئی خطرہ نہیں تھا لیکن میرے ذہن پر یہ احساس مسلط تھا کہ میں ایک بہت خطرناک اور غیر قانونی کام کر رہا تھا اس لئے قفل کے میکانزم سے لڑتے ہوئے چند ہی لمحوں میں میری انگلیاں پسینوں میں بھیگ گئیں اور خمدار اوزار بار بار میری گرفت سے پھسلنے لگا جس کی وجہ سے ایک بار خفیف سا کھٹکا بھی ہوا اور میں اپنی جگہ پر دہل کر ساکت ہو گیا۔ کسی ہوائی نقل و حرکت کے انتظار میں گزارے ہوئے وہ چند لمحے میرے لئے صدیوں طویل ثابت ہوئے۔ اطمینان ہو جانے کے بعد میں نے رومال سے ہاتھ صاف کر کے دوبارہ کام شروع کر دیا اور دوبارہ ہتھیلیاں بھیگنے سے پہلے تالا کھولنے میں کامیاب ہو گیا۔

وہ مرحلہ سر کرنے کے بعد میں نے چند ثانیوں تک اپنا سانس درست کیا پھر ناب تھام کر ہینڈل پر ہلکا سا دباؤ ڈالا تو دروازہ اندر کی طرف سرکنے پر آمادہ نظر آیا اور میں نے دل ہی دل میں خدا کا شکر ادا کیا کہ دروازہ اندر سے بولٹ نہیں کیا گیا تھا ورنہ ہمیں کسی پائپ کے سہارے چھت پر پہنچ کر کمروں کے ذریعے مکان میں اترنے کی راہ تلاش کرنی پڑتی۔ میں نے بہت احتیاط اور آہستگی کے ساتھ دروازہ بند کر کے اپنی جگہ چھوڑ دی۔

کونے پر پہنچ کر میں نے فضا میں ہاتھ لہرایا تو عقبی حصے میں تاریکی میں دبکا ہوا سلطان شاہ جو میری ہدایت کے مطابق میرے اشارے کا منتظر تھا.... فوراً ہی اپنی کمین گاہ سے نکل کر میری طرف بڑھتا چلا آیا۔

اس کے آتے ہی ہم دونوں داخلی دروازے کی طرف بڑھے اور دروازہ کھول کر پنجوں کے بل ایک تاریک راہداری میں داخل ہو گئے۔ اپنے عقب میں دروازہ بند کرتے ہوئے مجھے اکبر کے ذوق کی داد دینی پڑی کہ بے سوا مقفل ہوتے ہوئے اس مکان کے دروازوں کے قبضوں کو باقاعدگی سے تیل وغیرہ دیا جاتا تھا جس کی وجہ سے وہ

کچھ بھی نہیں ہوا اس لئے میں نہایت اطمینان کے ساتھ دیوار سے دوسری طرف کود گیا۔ میرے پیچھے سلطان شاہ بھی نرم زمین پر آ رہا۔

"تم آگے جا کر کونے پر ٹھہرو تاکہ مکان کی دونوں سمتوں پر نظر رکھ سکو" میں نے سرگوشیانہ لہجے میں شیر شاہ سے کہا "جب تک جان کا خطرہ نہ ہو گولی چلانے سے گریز کرنا۔ سلطان شاہ تمہارے مخالف کونے پر رک کر مکان کے بقیہ دو پہلوؤں پر نظر رکھے گا اور میں اندر جاؤں گا۔ قفل شکنی کے اوزار مجھے دے دو۔"

شیر شاہ نے ایک چھوٹا سا چرمی پاؤچ میرے حوالے کیا جو آہنی اوزاروں کی وجہ سے خاصا وزنی تھا۔ پھر وہ تیزی کے ساتھ میری بتائی ہوئی پوزیشن کی طرف بڑھتا چلا گیا۔

میں سلطان شاہ کے ساتھ مکان کے عقبی حصے کی طرف ہو لیا۔

اکبر کے مکان کی ساخت بہت مضبوط اور مستحکم نظر آ رہی تھی۔ تمام کھڑکیوں پر اندر سے پردے پڑے ہوئے تھے اور باہر مضبوط آہنی گرل نصب تھی جسے کاٹے بغیر اندر تک رسائی ممکن نہیں تھی۔ مکان کے عقبی حصے میں پہلی منزل پر تعمیر کی کوئی علامت نظر نہیں آ رہی تھی جس کی بنا پر میں نے اندازہ لگایا کہ اوپری منزل پر شاید سامنے کی سمت میں ہی کمرے بنانے پر اکتفا کر کے بقیہ چھت کو کھلا چھوڑ دیا گیا تھا۔

سلطان شاہ کو مکان کے عقبی کونے پر چھوڑ کر میں بغلی دیوار کے ساتھ ساتھ مکان کے اگلے حصے کی طرف آ گیا۔ میری تیز نگاہوں نے اندھیرے میں شیر شاہ کے مدھم ہیولے کو دیوار سے چپکا ہوا دیکھ لیا۔

وہ ذی حیثیت لوگوں کا علاقہ تھا مگر مجھے یہ دیکھ کر حیرت ہوئی کہ اکبر کے مکان میں کوئی کار نہیں تھی۔ بغلی گیراج کے ساتھ ہی پورچ بھی خالی پڑا ہوا تھا لیکن وہ وقت ان باتوں میں الجھنے کا نہیں تھا اس لئے میں مختصر سا برآمدہ عبور کر کے مکان کے داخلی دروازے پر پہنچ گیا۔

میرا تجربہ تھا کہ جہاں چھوٹے مکانات میں رہنے والے بڑے کنبوں کے افراد کمرے کمروں سے لے کر صحن اور چھت حتیٰ کہ اسٹور تک کو ہر وقت آباد رکھتے ہیں وہاں بڑے مکانات کا اگلا حصہ عموماً ویران اور غیر آباد رہتا ہے کیونکہ ایسے گھروں میں سب سے آگے ڈرائنگ اور ڈائننگ روم ہوتے ہیں۔ جو صرف مہمانداری کے اوقات میں استعمال کئے جاتے ہیں ورنہ مکین عام طور پر اپنا وقت لاؤنج یا خواب گاہوں میں گزارنے کے عادی ہوتے ہیں اور جدید طرز تعمیر میں مکان کے بیچ وسط سے شروع ہو کر عقبی حصے میں ختم ہوتے ہیں۔ اسی لئے عام تصور کے برعکس بڑے مکانات میں نقب زنی کے لئے اگلا حصہ ہی سب سے محفوظ اور موثر

بالکل بے آواز تھے ورنہ عام طور سے لوگ قبضوں کے شور پر توجہ نہیں دیتے بلکہ مکان کے دور افتادہ حصوں میں بیٹھ کر انہی آوازوں کے ذریعے لوگوں کی آمد و رفت کا اندازہ لگانے کے عادی ہو جاتے ہیں۔

دروازہ بند ہونے کے بعد ہم اندھیرے کی گھور چادر میں گھر گئے۔ ہم دونوں کئی سیکنڈ تک وہیں کھڑے ایک دوسرے کے چلتے ہوئے سانسوں کی آوازیں سنتے رہے پھر میں نے اپنی جیب سے پنسل ٹارچ نکال لی۔ مجھے احساس ہو چکا تھا کہ بھرا ہوا پستول سلطان شاہ کے ہاتھ میں موجود تھا اور وہ کسی بھی ناگہانی صورت حال کا مقابلہ کرنے کے لئے تیار تھا۔

اندھیرے کی چادر میں روشنی کی پر اسرار لکیر ہمارے قدموں سے شروع ہو کر آہستہ آہستہ گردش کرنے لگی اور مجھے اندازہ ہوا کہ ہم ایک سجی ہوئی پر تکلف لابی میں کھڑے ہوئے تھے جس کے فرش پر بیش قیمت قالین پڑا ہوا تھا۔ داہنی طرف ڈائننگ روم کا دروازہ تھا۔ اس سے متصل کھانے کا کمرا اور پھر کچن تھا۔ آخری سرے سے ایک خوبصورت زینہ اوپری منزل کی طرف جا رہا تھا اور بائیں طرف وہ بند دروازے تھے جو شاید خوابگاہوں میں کھلتے تھے۔ میرا اندازہ تھا کہ میر اکبر خان انہی میں سے کسی کمرے میں سو رہا تھا۔

”تم آگے بڑھ کر اوپر والے زینے پر نگاہ رکھو!“ میں نے سلطان شاہ کے کان میں سرگوشی کی۔ ”میں ان کمروں کو دیکھتا ہوں۔ زینے کے نیچے والے کمرے سے ہوشیار رہنا۔ وہ سرونٹ روم معلوم ہوتا ہے۔“

سلطان شاہ نے خاموشی سے سر ہلا دیا اور بائیں طرف کے پہلے دروازے کی طرف بڑھ گیا۔

میرے لئے وہ تصور ہی نہایت ہیجان انگیز تھا کہ میں اس وقت اپنے بدترین دشمن کی کمین گاہ میں گھسا ہوا تھا جہاں غزالہ بھی قید تھی اور میں کسی بھی لمحے اپنے دشمنوں سے دو دو ہاتھ کر سکتا تھا۔

پہلا دروازہ مقفل نہیں تھا۔ میں نے آہستگی سے اسے کھول کر اندر جھانکا لیکن وہاں رچی ہوئی خنکی میں کسی انسانی وجود کے سانسوں کی بو نہیں تھی۔ میں نے بے دھڑک اندر داخل ہو کر پنسل ٹارچ روشن کی تو ایک بے داغ اور خالی ڈبل بیڈ دیگر لوازمات کے ساتھ میرے سامنے تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ میرا پہلا شکار برابر والے کمرے میں تھا۔

اس آراستہ لیکن خالی خوابگاہ سے نکل کر میں نے اس سے متصل کمرے کا رخ کیا۔ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ یہ نشان دہی ہوتی جا رہی تھی کہ کون کہاں تھا اس لئے میرا اعصابی تناؤ بڑھتا جا رہا تھا۔ دوسرے دروازے پر طبع آزمائی کرنے سے پہلے میں نے اپنے داہنے ہاتھ میں بیم گن سنبھال لی جو چشم زدن میں کسی بھی وجود کو اس کی اصل سے محروم کر کے بھسم کر سکتی تھی۔

دوسرا دروازہ کھولتے ہی میں اضطراری طور پر بھڑک کر پیچھے ہٹ گیا کیونکہ وہ خوابگاہ بالکل تاریک نہیں تھی بلکہ وہاں ڈبل بیڈ کے سرہانے ایک لیمپ میں زیرو واٹ کا سبز بلب روشن تھا اور بستر پر ایک دیو ہیکل وجود شب خوابی کے لباس میں سویا ہوا تھا۔ لمحے بھر بعد میں سنبھل کر اندر داخل ہو گیا۔

وہ یقینی طور پر میر اکبر خان ہی ہو سکتا تھا۔ اس کے بھرے بھرے چہرے پر چڑھی ہوئی گھنی مونچھیں موجود تھیں۔ اس کے قد و قامت کے لحاظ سے وہ کنگ سائز مسہری بھی اس کے لئے بس کافی ہی نظر آ رہی تھی۔ اس سوئے ہوئے دشمن کو چھیڑنے سے پہلے حفظ ماتقدم کے طور پر میں نے اس کے قرب و جوار کی تلاشی لینے کا فیصلہ کر لیا۔

اس کی نیند میں خلل ڈالے بغیر میں بستر کے قریب پہنچا تو مجھے اس کے تکیے کے نیچے سے ایک پستول کا سیاہ دستہ جھانکتا ہوا نظر آ گیا۔ اکبر کے سر کا سارا بوجھ تکیے کے اس حصے پر نہیں تھا پھر بھی میں نے پوری احتیاط سے کام لیتے ہوئے خود کو مسہری کے برابر میں قالین پر گرا کر آہستہ آہستہ وہ پستول باہر کھینچ لیا۔

پستول کا میگزین بھرا ہوا تھا اور سیفٹی کیچ ہٹا کر اس سے پے در پے سات فائر کئے جا سکتے تھے۔

میں پستول اپنی جیب میں اڑس ہی رہا تھا کہ اچانک میری نگاہ ایک لفافے پر پڑی جو سائیڈ ٹیبل پر سگریٹ کے پیکٹ کے نیچے رکھا ہوا تھا۔ میں نے کسی خاص ارادے کے بغیر وہ لفافہ اٹھا لیا لیکن اسے پلٹتے ہی میں چونک پڑا کیونکہ اس پر ویرا کی مانوس تحریر میں ڈی ڈیم فول لکھا ہوا تھا۔

اس سفید لفافے میں یقیناً کوئی پیغام بند تھا۔ اسے دیکھتے ہی میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ وہ واقعی ویرا کا ہی تھا اور وہ بار بار مجھے حیران کئے دے رہی تھی۔ آخر اسے کیسے یقین تھا کہ میں اکبر تک پہنچ سکوں گا اور پھر وہ خود کہاں تھی؟ غزالہ کہاں تھی؟ اس خط میں کیا پیغام تھا؟ اب وہ مجھ سے کیا چاہتی تھی؟

میرے ذہن میں یک بیک ہزاروں سوالات جنم لیتے گئے اور میں میر اکبر خان کو چھیڑے بغیر تیزی کے ساتھ اس خوابگاہ سے باہر نکل آیا۔ اس سے چھیڑ چھاڑ کرنے سے پہلے یہ ضروری تھا کہ میں اس لفافے میں بند پیغام کے متن سے آگاہی حاصل کرتا تاکہ اکبر کو مجھے کوئی فریب دینے کا موقع نہیں ملتا۔

مجھے باہر نکلتا دیکھ کر سلطان شاہ چونکا لیکن میں اسے اشارہ کرتا ہوا تیزی کے ساتھ خالی خوابگاہ کی طرف بڑھتا چلا گیا جہاں میں اطمینان سے لفافے کا پوسٹ مارٹم کر سکتا تھا۔

لفافے پر میرا نام نہیں تھا اس لئے یہ بات تو طے تھی کہ ویرا کا پیغام مجھے... ذاتی طور پر مانا تھا۔ وہ کتنا ہی کامیاب تھا اس کیوں نہ کرتی، اس کے لئے یہ اندازہ لگانا ناممکن ہی تھا کہ میں سب کی آنکھوں میں دھول جھونک کر سوئے ہوئے اکبر کے سرہانے پہنچنے میں

کامیاب ہو جاؤں گا اور پھر وہ لفافہ کھول کر اُس کا پیغام پڑھ لوں گا۔ اس لفافے کو مجھ تک پہنچانے کی ذمے داری اس نے یقیناً میر اکبر خان کے سپرد کی تھی اس لئے یہ ضروری تھا کہ میں لفافے کو احتیاط سے کھولتا تاکہ دوبارہ بند کئے جانے پر یہ معلوم نہ ہو سکے کہ اسے پہلے بھی کھولا جا چکا ہے۔

میں نے بہت احتیاط سے لفافے کے چپکے ہوئے حصے کو لب کی نمی کے سہارے کھولا اور پنسل ٹارچ کی روشنی میں عجلت میں لکھی گئی۔ اس مختصر تحریر کا مطالعہ کرنے لگا جس کی ابتدا لفافے پر لکھے ہوئے خطاب سے کی گئی تھی۔ خطاب کے فوراً بعد ہی شروع ہونے والے پیغام کا متن کچھ یوں تھا۔

"یہ بند لفافہ اکبر نے تمہیں دیا ہے اس کا مطلب ہے کہ تم میری توقعات کے عین مطابق اس تک پہنچنے میں کامیاب ہو گئے ہو۔ مجھے پہلے ہی شبہ ہوا تھا کہ تم اکبر کے وجود سے باخبر ہو اور آج یہ شبہ درست ثابت ہو گیا۔ تم بہت چالاک، مکار اور خود غرض ہو لیکن تم نے دیکھ لیا کہ میں بھی اپنی ہٹ پر اڑ آؤں تو اپنے باپ کا نام اور تجارت رکھتی ہوں۔ کرائے پر حاصل کئے گئے دو ٹکے کے ایک لوفر نے تمہیں پہلا بھگا دیا اور پھر میں نے تمہارے اس آدمی کو جہنم واصل کروا دیا جو اکبر کے مکان کے گرد منڈلا رہا تھا۔ کاش میں نے کسی بے گناہ آوارہ کتے کو مارا ہو اور وہ تمہارا ہی مخبر رہا ہو۔ میری آرزو تھی کہ میں کچھ دن اور یہاں رہ کر تمہیں ایسے کچوکے لگاتی کہ تم اپنا سر پیٹنے پر مجبور ہو جاتے لیکن ایک اہم کام سے فوری طور پر تمہارا ملک چھوڑنا پڑ رہا ہے۔ غزالہ میرے ساتھ ہے اور اپنی مرضی سے تعاون کر رہی ہے کیونکہ اسے یہ معلوم ہے کہ تم بھی میرے آدمیوں کی قید میں ہو۔ اس نے فرار ہونے یا کوئی گڑبڑ کرنے کی کوشش کی تو میں تمہیں اذیت دے کر مروا دوں گی۔ میرے وعدے کے مطابق وہ تمہارے پاس ضرور آئے گی لیکن اس میں ذرا سی تاخیر ہو جائے گی۔ مجنوں نے زندگی بھر لیلیٰ کا انتظار کیا لیکن وہ اسے پھر بھی نہیں مل سکی تھی۔ تم خوش قسمت ہو کہ تمہیں کی چھپی محبوبہ تو مل ہی جائے گی۔ میرے بارے میں زبان کھلوانے کے لئے اکبر کو بالکل نہ چھیڑنا۔ یہ نُنّی کا ملازم ازلی ملازم ہے۔ جس نے برے دنوں میں بھی نُنّی کو مایوس نہیں کیا۔ تم نے اس کے ساتھ کوئی بدتمیزی کی تو میں اس کی سزا غزالہ کو دوں گی۔ یہ نہ سمجھنا کہ دور جا رہی ہوں۔ میں روزانہ فون پر اکبر سے اس کی خیریت معلوم کرتی رہوں گی اور جس دن مجھے تمہاری کوئی شکایت ملی اس دن میں غزالہ کو تڑپا کر رکھ دوں گی۔ تم جانتے ہو کہ میرے الفاظ وزن رکھتے ہیں اور میں جتنی مہربان ہوں' اس سے کہیں زیادہ سفاک بھی ہوں۔

"تمہاری سابقہ دوست.... سویرا۔"

وہ خط پڑھ کر میں سُن ہو کر رہ گیا۔ شام کو سویرا غزالہ سمیت اسی مکان میں موجود تھی لیکن اب لاپتا ہو چکی تھی جس کا مطلب تھا کہ میری ساری بھاگ دوڑ رائیگاں گئی تھی۔ اس صورت حال کا ادراک ہوتے ہی میرے بدن میں بیک وقت کروڑوں چیونٹیاں سی رینگنے لگیں۔

میں خاصی دیر تک اسی حالت میں گم صم کھڑا رہا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ سویرا نے جو لکھا تھا وہی کر گزرنے پر قادر تھی اور میرے لئے بچنے کے تمام راستے بند ہو چکے تھے۔

آخر کار میں نے ایک خوفناک فیصلہ کر لیا۔ وہ ایک جوا تھا جو کامیاب بھی ہو سکتا تھا اور ناکام بھی۔

میں نے اس لفافے کو دوبارہ اسی طرح بند کیا اور اس کمرے سے باہر نکل آیا۔

"سرونٹ روم میں سے اس کے ملازم کو بھی اسی کی خوابگاہ میں گھسیٹ لاؤ!" میں نے لابی میں آ کر دھیمی آواز میں سلطان شاہ سے کہا۔ میری آواز دھیمی ضرور تھی مگر سرگوشی سے بہت بلند تھی جس پر سلطان شاہ نے مضطرب ہو کر پوری قوت سے میرا بازو تھام لیا۔

"آہستہ بولو!" وہ دبی ہوئی آواز میں میرے کان کے نیچے غرایا۔ "وہ اٹھ گیا تو ابھی ہمارا بنا بنایا کھیل بگڑ جائے گا۔"

"بگڑنے کے لئے اب کچھ باقی نہیں رہا۔" میں نے تلخ اور شکست خوردہ لہجے میں کہا "اس وقت یہاں اکبر اور اس کے ملازم کے علاوہ کوئی نہیں ہے۔ وہ غزالہ کو لے کر جا چکی ہے۔"

میرے اس انکشاف پر سلطان شاہ بھونچکا رہ گیا۔ میں اسے حیران و پریشان چھوڑ کر دوبارہ میر اکبر خان کی خوابگاہ میں داخل ہوا اور لفافہ پوری احتیاط کے ساتھ اصل پوزیشن میں سائڈ ٹیبل پر سگریٹ کے پیکٹ کے نیچے دبانے کے بعد میں نے بیڈ سائڈ سوئچ دبا کر سرہانے لگی ہوئی نیلی بتیاں روشن کر دیں۔

سوئے ہوئے شکار نے نیند ہی کے عالم میں لاشعوری طور پر ایک جھرجھری لی اور اپنا چہرہ ایک نرم تکیے میں چھپا لیا جو اس کے سرہانے ہی پڑا ہوا تھا۔

میں چند ثانیوں تک اسے خونخوار نظروں سے گھورتا رہا پھر میں نے اس کے چہرے پر سے تکیہ گھسیٹ کر پوری قوت کے ساتھ اس کے چہرے پر ایک زناٹے دار تھپڑ رسید کر دیا۔

چٹاخ کی آواز کے ساتھ ہی' خوابیدہ شکار کے حلق سے گھگیانے کی عجیب و غریب آوازیں برآمد ہوئیں اور وہ ہڑبڑا کر بستر سے اٹھ بیٹھا۔

اس کی نیند کے خمار سے بوجھل نگاہیں ادھر ادھر بھٹکنے کے بعد لوٹ کر جیسے ہی میرے چہرے پر آ جمیں اور خوف یا حیرت سے پھیلتی چلی گئیں۔ وہ اس سے میری پہلی ملاقات تھی لیکن میں اس کی پھٹی پھٹی آنکھوں میں' جو میرے چہرے سے چپک کر رہ گئی تھیں' اپنے لئے شناسائی کی جھلک دیکھ رہا تھا۔

وہ اس وقت پوری طرح میری زد میں تھا لیکن اس کے ذہن

سے شاید نیند کی دھند پوری طرح صاف نہیں ہوئی تھی اس لئے اس کا ہاتھ شاید غیر ارادی طور پر تکیے کی طرف رینگا لیکن میں نے اسے روکنے کی کوشش نہیں کی۔ پستول پہلے ہی وہاں سے نکل کر میری جیب تک منتقل ہو چکا تھا۔

پستول کو اس کی جگہ پر نہ محسوس کر کے اس نے بے حد شدید جھنجھلاہٹ میں پھر تکیہ الٹ ڈالا۔ وہاں بستر کی سفید چادر اس کا منہ چڑا رہی تھی۔ اس نے میری طرف دیکھا اور میرے لبوں پر زہریلی مسکراہٹ دیکھ کر نظریں جھکا لیں۔

"تم کون ہو؟" آخر اس نے بوجھل اور تند سی آواز میں پہلا سوال کیا۔

میں نے جواب میں بیم گن کا رخ بلور کے ایک اونچے گلدان کی طرف کیا اور ٹریگر پر ہلکا سا دباؤ ڈالا۔ بیم گن کی نال سے لیزر شعاعوں کی باریک سی نیلگوں دھار نکلی اور گلدان راکھ میں بدل کر قالین پر ڈھیر ہو گیا۔ راکھ میں بدلنے سے قبل بلور کے تڑخنے کی آوازیں خاصی اعصاب شکن تھیں۔

"یہ میرا جواب تھا۔" میں نے سفاکانہ لہجے میں کہا۔ "پہچانے اب بھی کوئی شبہ ہے؟"

"تم ریڈی ہو۔" وہ بستر سے نیچے اتر آیا۔ میں نے محفوظ فاصلہ پر سرک کر اسے کھڑا ہونے کی جگہ دے دی۔ وہ بھرائی ہوئی آواز میں بولا "مجھے معلوم تھا کہ تم جلد یا بدیر یہاں تک ضرور پہنچو گے لیکن یہ توقع نہیں تھی کہ تم اتنی پھرتی دکھاؤ گے۔ تم نے مجھ پر ہاتھ اٹھا کر اپنے حق میں کانٹے بو لئے ہیں جن کا خمیازہ تمہیں جلد ہی بھگتنا پڑے گا۔"

اسی وقت اندر سے ایسی گھٹی گھٹی خراخراہٹیں سنائی دیں جیسے کسی زندہ انسان کا گلا دبایا جا رہا ہو۔ وہ بری طرح چونکا مگر میں اسی طرح پرسکون انداز میں کھڑا اسے گھورتا رہا۔ پھر ان خراہٹوں میں ایسی آوازیں بھی شامل ہو گئیں جیسے کوئی تڑپتا شکار خود کو کسی درندہ کی گرفت سے نکالنے کے لئے ہاتھ پیر مار رہا ہو۔

"یہ کیا ہو رہا ہے؟" اکبر میرے شانوں پر سے کھلے ہوئے دروازے کی طرف دیکھتا ہوا بے چینی سے بولا "میں قسم کھا رہا ہوں کہ تمہیں یہ حرکتیں بہت مہنگی پڑیں گی اور تم اپنے مر پھڑک کر رہ جاؤ گے۔"

میں اس کی دھمکی کا جواب بھی نہیں دینے پایا تھا کہ سلطان شاہ اس کے بوڑھے تازے ملازم کو گریبان سے گھسیٹتا ہوا وہیں لے آیا اور اسے خوابگاہ کے ایک گوشے میں دھکیل دیا۔ سلطان شاہ نے شاید اس کے منہ پر کچھ ضربات بھی لگائی تھیں کیونکہ اس کے دہانے سے خون بہہ رہا تھا۔

میر اکبر خان غور سے اپنے ملازم کی طرف دیکھ رہا تھا۔ مجھے اس کے چہرے پر پہلی بار تشویش کی علامات نمودار ہوتی ہوئی نظر آئیں۔ پھر وہ میری طرف متوجہ ہو گیا۔ "تم کیا چاہتے ہو؟"

"تم سے میرا کوئی جھگڑا نہیں ہے۔" میں نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کہا "مجھے ویرا یا اس کا سراغ چاہئے۔ تم نے اس بارے میں تعاون نہیں کیا تو میں ویرا کو بھول کر تمہیں کچا چبا جاؤں گا۔"

"تو کیا تمہیں غزالہ کی بازیابی سے کوئی دلچسپی نہیں ہے؟" اس نے حیرت سے پوچھا۔

"وہ ویرا کا ایک خود ساختہ مفروضہ ہے۔" میں نے سوچے سمجھے منصوبے کے تحت کہا "میری زندگی میں سینکڑوں لڑکیاں آتی اور جاتی رہتی ہیں۔ خود ویرا بھی کسی زمانہ میں اسی گنتی میں شامل تھی۔ میرے لئے غزالہ اور کسی اور لڑکی کی کوئی اہمیت نہیں ہے۔ ویرا نے مجھ سے غداری کی ہے اور اگر تم اپنی زبان نہیں کھولو گے تو میں تمہیں بھی سازشی اور اس کا ساتھی سمجھوں گا۔"

"کوئی فیصلہ کرنے سے پہلے یہ پڑھ لو!" اس نے اپنی سائیڈ ٹیبل پر سے سفید لفافہ اٹھا کر میری طرف بڑھاتے ہوئے کہا "یہ تم کو صحیح فیصلے پر پہنچنے میں بہت زیادہ مدد دے سکتا ہے۔"

"یہ کیا ہے؟" میں نے کسی تجسس کا مظاہرہ کئے بغیر سرد اور سپاٹ لہجے میں پوچھا۔

"یہ تمہارے لئے ویرا کا نجی اور خفیہ پیغام ہے جس کے مندرجات سے میں خود بھی لاعلم ہوں۔"

اس کا لفافہ والا ہاتھ بدستور میری طرف بڑھا ہوا تھا۔ میری نگاہیں اس کے چہرے پر مرکوز تھیں اور میں نے اس کے بشرے کے تاثرات سے اندازہ لگا لیا تھا کہ وہ اپنی چمڑی بچانے کے لئے سفید جھوٹ بول رہا تھا۔ اسے اچھی طرح معلوم تھا کہ ویرا نے اس لفافے میں کیا پیغام بند کیا تھا۔

پہلے میں چاہ رہا تھا کہ اس لفافہ کو ہاتھ ہی نہ لگاؤں لیکن مجھے اندیشہ ہوا کہ کہیں میر اکبر خان کو دوبارہ بھڑکاتے ہوئے غصہ کی وجہ سے میری حرکت کا علم نہ ہو جائے اس لئے میں نے اس کے ہاتھ سے لفافہ چھینا اور اشتعال کا مظاہرہ کرتے ہوئے اسے پھاڑ ڈالا۔

میرے دونوں ہاتھوں کے مصروف ہوتے ہی اس کے قدم حرکت میں آ گئے تھے لیکن سلطان شاہ چوکنا تھا۔ اس کی للکار پر اکبر جہاں تھا دوبارہ وہیں منجمد ہو کر رہ گیا۔

اس لفافے کو پرزہ پرزہ کر کے میں نے قالین پر پھینک دیا اور حقارت سے کہا "مجھے معلوم ہے کہ ویرا نے مجھے پھر کسی سمجھوتے کی پیشکش کی ہوگی لیکن اب ایسا نہیں ہو سکتا۔ پلوں کے نیچے سے بہت سا پانی بہہ چکا ہے۔ اب اسے خود کو میرے حوالے کرنا ہوگا۔ ورنہ میں خود اسے ڈھونڈ نکالوں گا۔"

"تم نے بہت برا کیا کہ یہ لفافہ پھاڑ دیا۔ اس کا پیغام بہت اہم تھا۔" اکبر کی نیند کافور ہو چکی تھی۔

اس کا زخمی ملازم سکڑا سہما ہوا وہیں بیٹھا ہوا تھا جہاں سلطان شاہ نے اسے لا پھینکا تھا اور خوف زدہ نظروں سے وہاں ہونے والے

والے ناقابل فہم واقعات کو دیکھ رہا تھا۔
"ایک غدار کا کوئی بھی پیغام اہم نہیں ہو سکتا۔ تم بتاؤ کہ زبان کھولنے کے لئے مجھے دوسرا راستہ اختیار کرنا ہو گا؟"
"اس پر الزام تراشی تمہیں زیب نہیں دیتی۔ تم خود شی کے غدار ہو۔" وہ میرے آخری سوال کا جواب دیے بغیر میری توقع کے مطابق بولا "تمہیں کب سے شی کے مفادات کی فکر ہو گئی ہے؟"
"ہوش میں رہ کر بات کرو اکبر۔" میں نے درشت لہجے میں کہا "وہ پرانی باتیں تھیں۔ شاید تمہیں علم نہیں کہ میں شی میں واپس آ چکا ہوں اور اب یہاں تمہارا اہم منصب ہوں۔"
"شی میں آج تک کسی غدار کو واپس نہیں لیا گیا۔ میں تمہارا یہ دعویٰ کیسے مان لوں؟"
"شی کا کوئی باغی خود کو اتنے عرصہ تک بڑوں کے انتقام سے بچا بھی نہیں سکا تھا۔ انہوں نے تسلیم کر لیا ہے کہ جہاں میری بہت سی غلطیاں تھیں وہاں ان کا دامن بھی صاف نہیں تھا۔ یہی وجہ ہے کہ آج میں بھی ایک عظیم آئی مین ہوں۔"
"ثبوت اور شناخت کے بغیر میں نہیں مان سکتا۔" اس نے بے اعتباری سے کہا۔
میں نے خاموشی کے ساتھ اپنی جیب سے سلور آئی نکال کر اس کی طرف بڑھا دی۔
ویرا غزالہ کو اپنے ساتھ لے کر وہاں سے نکل چکی تھی اور میری دسترس سے باہر تھی۔ اس نے مجھے بلیک میل کرنے کے لئے جو پیغام چھوڑا تھا وہ بہت خوفناک اور روح فرسا تھا۔ اس پیغام میں ویرا نے مجھے دھمکی دی تھی کہ اگر میں نے میر اکبر خان کے ساتھ کوئی زیادتی کی تو وہ میری اس حرکت کا انتقام غزالہ سے لے گی۔ میری موہوم سی جیت یہ تھی کہ میں نے میر اکبر خان کی لاعلمی میں وہ پیغام پڑھ کر لفافہ اسی جگہ رکھ دیا تھا جہاں سے اسے اٹھایا تھا اور جب میر اکبر خان نے خوف و ہراس کے عالم میں وہ لفافہ مجھے دینا چاہا تو میں نے اس پر نگاہ ڈالے بغیر لفافے کے پرزے اڑا دیے۔ میری اس غیر متوقع حرکت نے میر اکبر خان کے دماغ کی چولیں ہلا کر رکھ دی تھیں۔
میر اکبر خان نہ صرف شی کا ایک خاص آئی مین تھا بلکہ ویرا کا تنخواہ دار بھی تھا۔ اسی لئے ویرا نے اشرف آباد والے فلیٹ سے فرار ہو کر رازی روڈ کے اس مکان میں پناہ لی تھی جہاں میر اکبر خان ایک طویل مدت سے اپنے واحد ملازم کے ساتھ رہ رہا تھا۔
میں جانتا تھا کہ میرے بارے میں ویرا کی کہانی حقائق پر مبنی رہی ہو گی۔ اس نے میر اکبر خان کو وہی کچھ بتایا ہو گا جو اس کو معلوم تھا اور اس کہانی میں غزالہ کا کردار کلیدی نوعیت کا ہو چکا ہو ویرا کی قید میں تھی۔ اس بنا پر میر اکبر خان کو بھی یہ امید ہو گی کہ میں غزالہ کی سلامتی کے لئے ان لوگوں کی ہر شرط بے چون و چرا منظور کروں گا اور کوئی جارحانہ حرکت کرنے کی ہمت نہیں کر سکوں گا۔
مگر میں نے ویرا کے چھوڑے ہوئے لفافے کی بات آنے سے قبل ہی میر اکبر خان کو یہ کہہ کر حیران کر دیا تھا کہ میرے نزدیک غزالہ کی اہمیت ایک عام لڑکی سے کسی بھی طرح زیادہ نہیں تھی۔ جہاں میں نے سینکڑوں دوسری لڑکیوں سے دوستی کر کے رفتہ رفتہ انہیں بھلا دیا، وہیں غزالہ کو بھی آسانی کے ساتھ بھلایا جا سکتا تھا۔ لفافے میں بند پیغام کو پڑھے بغیر پرزوں میں تبدیل کر کے میں نے اس پر یہ ظاہر کر دیا تھا کہ مجھے ویرا کی کسی خفیہ پیشکش سے کوئی دلچسپی نہیں تھی جس کا ایک ہی مطلب تھا کہ غزالہ میرے لئے یکسر غیر اہم تھی۔ اس نتیجے پر پہنچتے ہی میر اکبر خان کے ذہن میں اس سوال کا پیدا ہونا قدرتی امر تھا کہ جب غزالہ کے بارے میں ویرا کی کہانی بودی بلکہ بے بنیاد تھی تو پھر میری اور اس کی دشمنی کی وجہ کیا تھی اور وہ غزالہ کو اپنے ساتھ کیوں لئے پھر رہی تھی؟
پہلے سوال کا جواب میں نے خود ہی فراہم کر دیا تھا کہ ویرا شی کی غدار تھی اس لئے میں اس کے خون کا پیاسا ہو چکا تھا کیونکہ ایک ذمے دار آئی مین اپنے ہاتھوں میں کسی غدار کے وجود کو کبھی بھی نظر انداز نہیں کر سکتا۔ اس تمام کھیل میں وہ شخص یہی نتیجہ اخذ کر سکتا تھا کہ میرے اور غزالہ کے تعلق کے بارے میں ویرا کو کوئی سنگین غلط فہمی ہوئی تھی جب ہی وہ غزالہ کو یرغمال بنائے پھر رہی تھی۔
میر اکبر خان سے اپنی گفتگو کو میں نے ایک سوچے سمجھے ڈھب پر رکھا تھا۔ اس کی زبان کھلوانے کے لئے یہ ضروری تھا کہ میں اسے یہ یقین دلا سکوں کہ میں ذاتی مفادات سے بالاتر ہو کر صرف شی کے مقاصد کی بالادستی کے لئے ویرا کے پیچھے لگا ہوا تھا۔
اس تسلسل میں میر اکبر خان کا یہ سوال قطعی منطقی تھا کہ شی میں میرے متنازعہ کردار کے بعد، میرے پاس اس امر کا کیا ثبوت تھا کہ میں اپنے ماضی سے تائب ہو کر دوبارہ شی سے وفاداری کا دم بھرنے لگا تھا اور شی کے بڑوں نے بھی میری اس نئی پوزیشن کو تسلیم کر لیا تھا؟
یہی وہ نازک اور سنگین موڑ تھا جہاں میں نے اندھا جوا کھیلنے کا فیصلہ کر لیا۔
فلیٹ سے فرار ہونے کے بعد ویرا نے فون پر گفتگو کرتے ہوئے مجھ پر یہ واضح کرنا چاہا تھا کہ شی میں سلور آئی کا کوئی مصرف باقی نہیں تھا۔ اس کے بیان کے مطابق، وہ اہم ترین تبدیلی تھی جو تحویل میں آنے کے بعد شی میں آئی مین کی شناخت کا نظام بدل دیا گیا تھا۔
لیکن میر اکبر خان کی لاعلمی میں ویرا کا پیغام پڑھتے ہوئے مجھے خیال آیا تھا کہ شی مختلف ملکوں میں پھیلی ہوئی ایک بین الاقوامی تنظیم تھی جس میں ہر سطح کے ہزاروں کارکن شامل تھے۔ ان لوگوں کے لئے یہ بات ناقابل عمل تھی کہ تنظیم میں ہونے والی

آج ایک مقدس شناختی علامت کو بیک جنبش قلم منسوخ کرکے ان کی جگہ کوئی دوسرا سلسلہ شروع کرسکیں۔ اس موضوع پر غور کرنے کے بعد مجھے احساس ہوا کہ سلور آئی کے بارے میں ویرا کے علاوہ ایک تو مجھے قریب سے زیادہ نہیں تھے۔

میں اس بے جان تمغے کی طلسماتی طاقت، میرا کبیر خان پر آزما چکا تھا۔

زیادہ سے زیادہ یہی ہوتا کہ وہ سلور آئی کو تسلیم کرنے سے انکار کردیتا۔ میری دانست میں اس کا وہ انکار صورت حال کو مزید خراب نہیں کرسکتا تھا۔ سلور آئی کے درمیان میں آئے بغیر بھی وہ میرا دشمن اور حریف تھا، جسے میں نے ہیم گن کی ہلاکت خیز دھار پر رکھا ہوا تھا۔ سلور آئی مسترد ہونے کے بعد بھی وہ صورت حال جوں کی توں برقرار رہتی تھی۔

دوسری طرف اگر میرا کبیر خان سلور آئی کے جھانسے میں آجاتا تو صورت حال میرے حق میں ایک ڈرامائی موڑ لے سکتی تھی جس کے نتیجے میں وہ میرا حلیف بن جاتا اور ویرا ہم دونوں کے مقابلے میں کچھ عرصے کے لئے تنہا رہ جاتی۔ میں جانتا تھا کہ وہ صورت حال زیادہ دیر تک برقرار نہیں رہ سکتی تھی۔ میری طویل روپوشی کے بعد، منظر عام پر آمد کی خبریں بھی لائیڈ جیسے گھاگ اور تجربہ کار شخص سے زیادہ دنوں تک پوشیدہ نہیں رہ سکتی تھیں۔ وہ اصل صورت حال کا علم ہوتے ہی، میرے بارے میں نئے احکام جاری کرکے میرا کبیر خان کو خبردار کرسکتا تھا لیکن اس وقت میرے لئے وہ سب غیر اہم تھا۔ میرا کبیر خان کی چند گھنٹوں کی غلط فہمی ہی میری کامیابی کی کلید بن سکتی تھی۔ اس سے سب کچھ اگلوانے کے بعد، میں اسے ذبح کرکے واپس لوٹ سکتا تھا۔ اس طرح کسی کو کانوں کان بھی علم نہیں ہوسکتا تھا کہ اسے کس نے اور کیوں مارا ہے؟ جب تک اس کی لاش سے تعفن اٹھنا شروع نہ ہوجاتا، اس کی دریافت کے امکانات بھی کم ہی تھے۔ اس دوران میں، میں ویرا پر ہاتھ ڈال چکا ہوتا۔

وہ ایک خاصا طویل تجزیہ تھا مگر میں نے پل بھر میں ان تمام نکات پر غور کرنے کے بعد، ڈرامائی انداز میں سلور آئی، میرا کبیر خان کی طرف بڑھائی تو اس کی آنکھیں حیرت اور بے یقینی کے ساتھ پھیلتی چلی گئیں۔

"تمغہ، یہ نہیں ہوسکتا۔" اس کے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی آواز برآمد ہوئی۔ "تم آئی مین نہیں ہوسکتے۔ میں نے سنا تھا کہ اصل سلور آئی تمہارے قبضے میں چلی گئی تھی۔ شاید یہ وہی مسروقہ سلور آئی ہے۔ اس کے ذریعے تم مجھے بے وقوف نہیں بنا سکتے...."

"مُردے اکھیڑنے کی کوشش نہ کرو کبیر خان!" میں نے آنکھیں نکال کر درشت لہجے میں کہا۔ "یہ نہ بھولو کہ ان واقعات کا حوالہ دے کر تم میری تحویل میں موجود سلور آئی کا تقدس پامال کرنے کی کوشش کررہے ہو جس کی سزا صرف اور صرف موت ہے۔"

سلور آئی، ٹی کی برسوں پرانی روایات کا ایک مقدس حصہ تھی۔ اس کا احترام اور اس کے مالک کی تابعداری ٹی کے ہر چھوٹے اور بڑے پر لازم تھی۔ اس لئے میری تنبیہ پر میرا کبیر خان کے چہرے کا رنگ متغیر ہوگیا اور اس نے جھکتے ہوئے اپنے دونوں ہاتھ جوڑ کر سر جھکا دیا۔

"شاباش!" میں نے اس پر اپنی نفسیاتی بالادستی برقرار رکھنے کی نیت سے بزرگانہ انداز میں کہا۔ "سلور آئی کے سامنے اپنا سر جھکا کر تم نے ثابت کردیا ہے کہ تمہیں اپنا عہد یاد ہے۔ سلور آئی کی تحقیر کے لئے جتنی بھی افسانہ طرازیاں کی جائیں، یہ ایک اٹل حقیقت ہے کہ اس کی عظمت کو سلام نہ کرنے والوں کو روئے زمین پر کہیں امان نہیں ملتی اور وہ جنگلی بھیڑیوں کی طرح اپنے ریوڑ سے باہر نکال کر روند ڈالے جاتے ہیں۔ اب تم نے سر جھکا دیا ہے تو سنو کہ میں نے ایک نہیں بلکہ دو سلور آئیز حاصل کی تھیں لیکن میں ان کا بوجھ نہیں سنبھال سکا۔ مجھ پر پے در پے ایسے ایسے مصائب نازل ہوئے کہ میں بوکھلا کر جمی لائیڈ سے باعزت صلح کی راہیں تلاش کرنے پر مجبور ہوگیا۔ دوسری طرف وہ خود میری اچانک اور سخت جالی سے متحیر بلکہ خوف زدہ تھا، اس لئے ہمارے درمیان میں آخرکار صلح ہو ہی گئی جو ویرا کو ایک آنکھ بھی نہ بھائی۔ جمی لائیڈ نے صلح ہوتے ہی مجھے آئی مین کا منصب عطا کردیا جسے ویرا نے اپنی تذلیل سمجھتے ہوئے، میرے خلاف در پردہ ریشہ دوانیاں شروع کردیں۔ اس کی خفیہ حرکتوں کا کھلا ثبوت یہ ہے کہ آج تم نے اپنی زندگی میں شاید پہلی بار سلور آئی کو شبہ کی نگاہ سے دیکھا ہے۔"

وہ مجھ سے نگاہیں ملائے بغیر، بھرائی ہوئی آواز میں بولا۔ "ویرا نے اپنی چکنی چپڑی باتوں سے میری عقل پر پردہ ڈال دیا تھا۔ تمہارے بارے میں اس کی کہانیاں بہت ہولناک اور لرزہ خیز تھیں۔ اس کا کہنا تھا کہ تم غزالہ نامی لڑکی کو دل و جان سے چاہتے ہو۔ اسی لئے ویرا نے اسے یرغمال بنایا ہوا ہے تاکہ اس کی موت کی دھمکی دے کر تمہیں ٹی کے خلاف گستاخی اور مکروہ سازشوں سے باز رکھ سکے۔ میں نے سلور آئی کے بارے میں ناپاک الفاظ زبان سے نکالنے سے قبل یہ حقیقت فراموش کردی تھی کہ تمہارے پاس آئی مین والی دونوں نشانیاں موجود ہیں۔ ایک ہاتھ میں سلور آئی اور دوسرے میں ہیم گن ہو تو ٹی کا کوئی اندھا کارکن بھی ایسے شخص کی عظمت کو سلام کئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ دوسری سب سے بڑی بات یہ ہے کہ تم نے آتے ہی غزالہ نامی لڑکی سے اپنی لاتعلقی کا اظہار کردیا تھا جب کہ ویرا کا خیال تھا کہ تم غزالہ کی حفاظت کے لئے ہر سودے بازی پر آمادہ ہوجاؤ گے۔"

میں تلخ انداز میں ہنس پڑا۔ "ویرا ایک خود سر اور رنگین مزاج عورت ہے۔ اپنے پسندیدہ مردوں کے حصول کے لئے اس نے ہمیشہ ٹی کے ضابطوں کی دھجیاں اڑائی ہیں اس لئے وہ مجھے بھی اسی زاویے سے دیکھ رہی ہے۔ آج کل اس کا مشن صرف اتنا رہ گیا ہے کہ مجھے ایک ناکام آئی مین ثابت کرسکے جب کہ میں اس کے خلاف ٹھوس شواہد جمع کرلینے کے بعد اب اس کے [illegible]

بن چکا ہوں۔"

"دو بڑوں کی لڑائی میں مَیں بلاوجہ پس جاؤں گا۔" وہ مظلومانہ آواز میں بولا۔ "میں اصولاً تمہارا ساتھ دینے کا پابند ہوں لیکن ویرا کو میری اس حمایت کا علم ہو گیا تو وہ میری دشمن ہو جائے گی۔ تم جانتے ہی ہو گے کہ وہ اپنی کینہ پروری کے لئے پوری تنظیم میں بدنام ہے۔"

مجھے اچانک ایک اور پہلو سوجھ گیا اور میں نے برجستہ کہا۔ "تم نے میرے الفاظ پر شاید غور نہیں کیا کہ آئی مین کے منصب پر میرے تقرر کو ویرا نے اپنی تذلیل تصور کیا تھا۔"

"ہاں، تم نے یہ بات کہی تو تھی۔" وہ اپنے ذہن پر زور دیتے ہوئے بولا۔

"اس بات سے تم نے کیا نتیجہ اخذ کیا؟" میں نے چبھتے ہوئے لہجے میں پوچھا۔

"سامنے کی بات ہے کہ تمہیں اس کی مرضی کے خلاف آئی مین بنا دیا گیا۔"

"اتنی سی بات نہیں ہے۔ تم یہ بتاؤ کہ اس بار ویرا تم سے ملی تو اس نے تمہیں اپنی سلور آئی دکھائی تھی یا اس کے بغیر ہی تمہیں الو بنا کر چلی گئی؟"

اس کا جواب میری توقع کے عین مطابق تھا۔

وہ خفت آمیز لہجے میں بولا "اس نے سلور آئی دکھائی نہ میں نے اس کی ضرورت محسوس کی۔ شی مین سب ہی جانتے ہیں کہ وہ برسوں سے سلور آئی کی مالک ہے۔"

"بس اس بار اس نے اسی ساکھ کا ناجائز فائدہ اٹھایا ہے۔" اپنے شبہ کی تصدیق ہوتے ہی میں نے بے دھڑک ہو کر نئی چال چل دی۔ "اس کی تذلیل کا سبب یہ ہے کہ اس سے سلور آئی واپس لے کر مجھے سونپی گئی ہے۔ آج وہ عملاً بے اختیار ہو چکی ہے لیکن اپنی پچھلی ساکھ کے سہارے، تم جیسے وفادار لوگوں کو الو بناتی پھر رہی ہے۔ کاش تم نے اس سے سلور آئی دیکھنے کا مطالبہ کیا ہوتا تو تمہیں اسی وقت اندازہ ہو جاتا کہ وہ اپنے منصب سے معزول ہو چکی ہے۔"

میری بات سن کر میر اکبر خان کے چہرے کا رنگ اڑ گیا اور اس نے سہمی ہوئی آواز میں پوچھا۔ "اب وہ آئی وومن نہ سہی، ہماری کارکن تو ہے نا؟"

"جب تک اوپر والوں سے کوئی نئی خبر نہیں ملتی، وہ ہماری صفوں میں شامل رہے گی۔" میں نے متانت کے ساتھ جواب دیا۔ "لیکن اب وہ میری یا تمہاری برابری نہیں کر سکتی۔ اسے ہم لوگوں کے احکام کے سامنے اپنا سر جھکانا پڑے گا۔ اس نے ایسا نہ کیا تو وہ بدترین خسارے میں رہے گی۔"

"خدا میرے حال پر رحم کرے!" وہ خود کلامی کے انداز میں بڑبڑایا۔ "میں نے اس کی صورت دیکھ کر تنظیم کے اس اصول سے انحراف کیا کہ کوئی بھی آئی مین یا آئی وومن سلور آئی دکھائے بغیر اپنا حکم منوانے پر اصرار نہیں کر سکتی مگر میں نے اسے پہچان کر اس کی ہر بات مان لی۔"

"تم فکر نہ کرو!" میں نے بڑھ کر اس کے شانے پر تھپکی دیتے ہوئے کہا۔ "ابھی تو وہ نجانے کس کس کو چرکے لگائے گی۔ بہر حال تم کو آئندہ محتاط رہنا ہو گا۔ میں دوسری لغزش برداشت نہیں کروں گا۔"

"وہ ایک بے ہوش لڑکی کے ساتھ یہاں آئی تھی۔" میرے بڑھتے ہوئے دباؤ کے سامنے وہ خود بخود زبان کھولنے پر مجبور ہو گیا۔ "اس کا کہنا تھا کہ غزالہ نامی وہ لڑکی تمہاری چہیتی محبوبہ ہے۔ مجھے اپنی قید میں رکھ کر وہ تمہیں اپنی شرائط ماننے پر مجبور کرنا چاہتی تھی۔ ویرا میرے لئے اجنبی نہیں تھی۔ میں جانتا تھا کہ وہ خود کو بھی لا تینڈ کی ناجائز اولاد کہنے میں فخر محسوس کرتی ہے۔ اس کے اس دعوے پر بھی لا تینڈ نے کبھی کوئی اعتراض نہیں کیا بلکہ اسے بھی سلور آئی کا مالک بنایا ہوا تھا۔ اسی وجہ سے میں نے ویرا سے کوئی شناخت طلب کئے بغیر اس کی ہر بات پر یقین کر لیا اور اسے یہاں پناہ دے دی۔ وہ یرغمالی لڑکی کے ساتھ اوپر کی منزل پر چلی گئی۔" اس مرحلے پر اس نے خاموش ہو کر بے بسی کے ساتھ اپنے زخمی ملازم کی طرف دیکھا اور ترحم آمیز لہجے میں بولا۔ "اس بے چارے کو تم نے خاصا زخمی کر ڈالا ہے۔ میرے خیال میں اس کی یہاں موجودگی غیر ضروری ہے۔ غلط فہمیاں دور ہو جانے کے بعد اس کی گلوخلاصی ہو جانی چاہئے تاکہ یہ اپنا حلیہ درست کر سکے۔"

رازدارانہ گفتگو کے آغاز سے قبل وہ تخلیہ کا خواہاں تھا اس لئے میں نے اپنی جیب سے کلوروفارم کی اسپرے والی شیشی نکال کر سلطان شاہ کے حوالے کرتے ہوئے کہا۔ "اسے عزت اور احترام کے ساتھ اس کے کمرے میں پہنچا کر واپس آجاؤ۔"

اسے ہدایت دیتے ہوئے، میں نے آنکھ سے مخصوص اشارہ بھی کیا تھا۔ میرا خیال تھا کہ اس اشارے کی بنا پر سلطان شاہ کلوروفارم کی شیشی کا مصرف سمجھ لے گا۔

میرے الفاظ مکمل ہونے سے پہلے ہی، میر اکبر خان کا سہما ہوا اور زخمی ملازم پھرتی کے ساتھ اپنے قدموں پر کھڑا ہو چکا تھا۔ وہ جس قدر توانا اور صحت مند نظر آرہا تھا، اس سے کہیں زیادہ بزدل بھی نظر آرہا تھا ورنہ سلطان شاہ جیسے سبک اندام شخص کے لئے اسے زیر کرنا اتنا آسان ثابت نہ ہوتا۔ میں دیکھ چکا تھا کہ سلطان شاہ اسے کسی شرارتی بچے کی طرح مارتا اور رگیدتا ہوا اس کمرے میں لایا تھا۔

وہ دونوں میر اکبر خان کی خوابگاہ سے چلے گئے تو میں دوبارہ اس کی طرف متوجہ ہو گیا۔

"میرا خیال ہے کہ اب ہمارے درمیان شکوک و شبہات کی فضا برقرار نہیں رہی ہے۔" میر اکبر خان نے میرے ہاتھ [illegible] ہوئے آئی مین کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "اس لئے ہم [illegible] ضرورت ختم ہو چکی ہے۔ تم اجازت دو تو ہم دونوں بیٹھ کر سکون سے گفتگو جاری رکھ سکتے ہیں۔"

میں نے تحمل ایک ماہیجیں نگاہ ابھر کر بے پرواہانہ انداز میں گن کو اپنی جیب میں ڈال لیا۔ میں اس کی طرف سے پوری طرح مطمئن نہیں تھا مگر میں اسے یہ تاثر نہیں دینا چاہتا تھا کہ میرے ذہن میں اس کی طرف سے کچھ اندیشے بدستور موجود تھے۔ میں خوابگاہ میں رکھے ہوئے صوفے پر جا بیٹھا۔ وہ بھی آہستہ آہستہ چلتا ہوا میرے مقابل آبیٹھا۔ آتے ہوئے وہ سائیڈ ٹیبل سے سگریٹ کا پیکٹ اٹھانا نہیں بھولا تھا۔

ہم دونوں نے بیک وقت اپنی اپنی سگریٹیں سلگائیں پھر اس نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے بولنا شروع کر دیا "شام کو ویرا یہاں آئی تو بہت مضطرب اور متفکر تھی۔ اس کا خیال تھا کہ ایک مشکوک شخص اس مکان کی نگرانی کر رہا تھا۔ میں نے باہر جا کر اسے چیک کرنے کا ارادہ ظاہر کیا تو ویرا مجھ سے متفق نہیں تھی۔ اس کو پورا یقین تھا کہ وہ آدمی تمہارا آدمی ہوگا۔ اس نے مجھ سے گن بے آواز ہتھیار کے بارے میں استفسار کیا تو میں نے اپنا ایک خاص پستول پیش کر دیا جو سائیلنسر سے لیس ہے۔ اس کی نال کو ضرورت کے وقت لمبا کر کے اس کی رینج میں کئی گنا اضافہ بھی کیا جا سکتا ہے۔ اسی وقت ویرا نے مجھے بتایا کہ تم نے اس کے لئے کسی علاقے کے قرب و جوار میں آدمی چھپائے ہوئے تھے لیکن اس نے فون پر اپنے کسی ہمدرد کو ہدایات دیں اور پھر کرائے کے ایک معمولی سے آدمی کے ایک فائر نے تمہارے آدمیوں کو بری طرح بوکھلا دیا اور وہ سب اندھا دھند فائرنگ کرنے لگے۔ اپنی دانست میں تمہارے ایک منصوبے کو ناکام بنانے کے بعد وہ خون ریزی پر تل گئی تھی اور اس مکان کی نگرانی کرنے والے کو فوری طور پر موت کے گھاٹ اتارنا چاہتی تھی تاکہ تم اس کی جمع کی ہوئی معلومات سے کوئی استفادہ نہ کر سکو۔ نشانہ خطا ہونے کے خوف سے میں ویرا کے اس اقدام سے مخالفت کر رہا لیکن اسے اپنی نشانہ بازی پر بڑا اعتماد تھا۔ جب اس کے سر پر خون سوار تھا تو میں اس کے ہمراہ اوپر ہی تھا۔ فرزانہ ایک کمرے میں مقفل تھی۔ مشتبہ آدمی چہل قدمی کے انداز میں ٹہلتا ہوا، جوں ہی میرے مکان کے سامنے آیا، ویرا نے ایک کھلی ہوئی کھڑکی میں سے نشانہ لے کر اس کی متحرک کھوپڑی پر فائر کر دیا اور وہ شخص ایک ہلکی سی چیخ مار کر وہیں ڈھیر ہو گیا۔ بے آواز فائر کی وجہ سے کسی کو شبہ تک نہیں ہو سکا کہ گولی میرے مکان کی اوپری منزل سے چلائی گئی ہے۔"

"اسے میرا فوبیا ہو گیا ہے۔" میں نے سرد لہجے میں کہا۔ "میرا کوئی آدمی یہاں نہیں تھا۔ تم نے خود بھی دیکھ لیا ہے کہ جب میں یہاں آیا تو کوئی مجھے تمہاری اس خوابگاہ میں داخل ہونے سے نہیں روک سکا۔"

"خود میرا بھی یہی خیال تھا۔" اس نے میری ہاں میں ہاں ملائی۔ "میرا اندازہ تھا کہ وہ کوئی بدقسمت چور، آوارہ گرد یا نشہ باز تھا جو ویرا کی درندگی کا نشانہ بن گیا۔ اسی وقت میں نے سمجھ لیا تھا کہ ویرا کے دل و دماغ میں تمہاری دہشت بیٹھی ہوئی تھی اور وہ اپنے سائے سے بھی بری طرح بھڑک رہی تھی۔"

"لیکن وہ یہاں سے اچانک کہاں چلی گئی؟" میں نے قدرے توقف کے بعد پوچھا۔

اس دوران میں سلطان شاہ واپس آ کر ایک صوفے پر براجمان ہو چکا تھا۔

"اس کی منزل کے بارے میں میں کچھ نہیں کہہ سکتا۔" اس نے کہا۔ "میرے ٹیلی فون کی ایک لائن میری خوابگاہ میں ہے اور دوسری لائن اوپری منزل پر ہے۔ ویرا کے آنے کے بعد سے میں اپنے ایکسٹینشن پر مسلسل ڈائلنگ کی آوازیں سنتا رہا جس کا مطلب تھا کہ وہ ملک میں اور بیرون ملک فون کر رہی تھی۔"

"بیرون ملک؟" میں نے چونک کر اس کی بات کاٹ دی۔ "یہ اندازہ کیسے لگایا تم نے؟"

"ڈائلنگ کی آوازوں سے۔" اس نے جواب دیا۔ "کئی نمبر ایسے تھے جن کے لئے اس نے سب سے پہلے ڈبل زیرو ڈائل کیا تھا جو پاکستان سے باہر رابطے کے لئے ملانا پڑتا ہے۔ کئی بار اس نے پہلے صرف زیرو ڈائل کیا تھا جس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ پاکستان کے دوسرے شہروں میں بات کرنے کی کوشش کر رہی تھی۔ میرا خیال ہے کہ بیرون شہر اور بیرون ملک ہونے والی کالز میں سے کسی کے ذریعے اسے کوئی پیغام ملا ہوگا جس کے نتیجے میں وہ بہ عجلت یہاں سے روانہ ہو گئی۔"

"باہر تمہارے پورچ یا گیراج میں تمہاری کار نظر نہیں آ رہی؟" میں نے بغور اس کے چہرے کے تاثرات کا جائزہ لیتے ہوئے سوال کیا۔

"وہ میری گاڑی ہی لے گئی ہے۔" اس نے بلا تردد اعتراف کر لیا۔ میں نے اس کے لب و لہجے سے اندازہ لگایا کہ وہ دیدہ و دانستہ کوئی بات چھپانے کی کوشش نہیں کر رہا تھا۔ "اس نے کہا تھا کہ وہ فون پر مجھے بتا دے گی کہ اس نے میری گاڑی کہاں چھوڑی ہے۔ اس کے پیغام کی روشنی میں، میں اپنی گاڑی واپس منگوا لوں گا۔"

"گاڑی کے بارے میں وہ تمہیں کب فون کرے گی؟" میں نے تیزی سے پوچھا۔

وہ ایک گہرا سانس لے کر صوفے کی پشت گاہ سے ٹک گیا۔ "تمہیں معلوم ہے کہ وہ آزاد منش عورت ہے۔ وہ کب فون کرتی ہے، یہ اس کی سہولت اور طبیعت پر منحصر ہے۔"

"بے ہوش لڑکی کو وہ اپنے ساتھ لے گئی ہے یا یہاں ہوگی؟" میں نے دانستہ فرزانہ کا نام لئے بغیر بے پروائی سے سوال کیا۔

"میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ فرزانہ بے ہوشی کی حالت میں

یہاں ڈالی گئی تھی لیکن پھر اسے ہوش آ گیا تھا' ویرا نے اسے کوئی ایسی پٹی پڑھائی تھی کہ ہوش میں آنے کے بعد اس نے یہاں کوئی اودھم یا ہنگامہ نہیں کیا بلکہ رضاکارانہ طور پر ویرا کے اشاروں پر ناچتی رہی۔ پھر بھی ویرا نے اسے تنہا چھوڑنے کا خطرہ مول نہیں لیا۔ وہ دو مرتبہ مجھ سے بات کرنے کے لئے نیچے آئی تو اس نے غزالہ کو ایک محفوظ کمرے میں مقفل کر دیا تھا۔ یہاں سے جاتے ہوئے' غزالہ پوری طرح ہوش و حواس میں تھی اور اپنے قدموں سے چل کر میری کار میں سوار ہوئی تھی۔ میرا خیال ہے کہ اس کی وجہ سے ویرا کو کسی پریشانی کا سامنا نہیں کرنا پڑا ہوگا۔"

"یہ بھی تو ممکن ہے کہ وہ تمہاری ہی کار میں' سرحد عبور کر کے کسی پڑوسی ملک میں نکل جائے۔" میں نے چند ثانیوں تک سوچنے کے بعد اس سے استفسار کیا۔

"وہ ذہانی طبیعت کی مالک ہے۔ اس سے ہر وقت' ہر حرکت کی توقع کی جا سکتی ہے۔ لیکن میرا خیال ہے اس بار وہ کسی طے شدہ پروگرام کے تحت سفر پر نکلی ہے اس لئے وہ اپنی مقررہ سمت میں ہی سفر کرے گی۔ میرا اندازہ ہے کہ میری کار ائیرپورٹ پر پائی جائے گی۔"

"روانگی سے پہلے اس نے تمہارے سامنے اپنی سفری دستاویزات وغیرہ کا ذکر بھی کیا ہوگا؟"

"بالکل نہیں۔ وہ ہر وقت دو چار متبادل ناموں پر سفر کرنے کے لئے تیار رہتی ہے۔ ان ہی کاغذات میں سے کسی ایک سیٹ میں رد و بدل کر کے اس نے غزالہ کے سفر کا بندوبست بھی کر لیا ہوگا۔"

میں مزید کچھ کہے بغیر' چند ثانیوں تک اسے تیز نگاہوں سے گھورتا رہا اور اس نے سنبھل کر اپنے لئے ایک نئی سگریٹ روشن کر لی تاکہ میری طرف سے اپنا دھیان ہٹا سکے۔

"اس نے تمہاری چھت کے نیچے کتنا وقت گزارا تھا؟" آخر کار میں نے سخت لہجے میں پوچھا۔ سیدھی انگلیوں سے جو گھی نکل سکتا تھا وہ میں نے نکال لیا تھا اور میری دانست میں ٹیڑھی انگلیاں استعمال کرنے کا وقت آ چکا تھا۔ اس مرحلے پر میرا دل گواہی دے رہا تھا کہ وہ مزید کچھ اور بھی جانتا تھا ورنہ کوئی ایسی بات تھی جو میرے سوالات کی گرفت میں نہیں آ سکی تھی اس لئے وہ پیچ بول کر بھی ویرا کا حق نمک ادا کر رہا تھا۔

اس نے میرے بدلے ہوئے لہجے پر' چونک کر میری طرف دیکھا اور صوفے میں پہلو بدلتے ہوئے اضطراری لہجے میں بولا۔ "آٹھ دس گھنٹے... مگر تم یہ کیوں پوچھ رہے ہو؟"

میرے نزدیک یہ بات قابل قبول نہیں ہے کہ آٹھ دس گھنٹے ایک ہی مکان میں گزارنے کے باوجود اس نے تم سے ایسی کوئی بات نہ کی ہو جس سے اس کے اگلے پروگرام پر روشنی پڑتی ہو۔"

"میں حلف اٹھانے کو تیار ہوں کہ میں نے تمہارے ہر سوال کا درست جواب دیا ہے۔"

"تمہارے ان محتاط فقروں سے ظاہر ہو رہا ہے کہ میرے سوالات کے علاوہ بھی تم بہت کچھ جانتے ہو جو ابھی تک تمہاری زبان پر نہیں آیا ہے۔ ملک کے مفاد میں' میں سب کچھ سننا چاہتا ہوں۔"

"تم مجھ پر الزام لگا رہے ہو!" اس نے بھرائی ہوئی آواز میں احتجاج کیا۔

"میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ میری طرف سے مطمئن ہونے کے باوجود تمہارے دل میں ویرا جیسی خود سر اور غدار عورت کے لئے نرم گوشہ کیوں موجود ہے؟" میں نے اس کے احتجاج کو نظر انداز کرتے ہوئے سخت لہجے میں کہا۔ "تم ایک آئی ٹی مین ہو۔ تمہیں میری طرح ویرا کا دشمن ہونا چاہئے۔ وہ ہماری صفوں میں شامل رہ کر ہماری بنیادیں کھوکھلی کرتی رہی ہے۔ اس سے سلور آئی واپس لی جا چکی ہے لیکن وہ خود کو آئی ٹی ون ظاہر کر کے ایک بہت بڑے جرم کا ارتکاب کر رہی ہے اور تم اس جرم میں اس کے شریک بنتے جا رہے ہو۔ یہ نہ بھولو کہ ہم دونوں ایک ہی منصب پر ضرور فائز ہیں لیکن اس وقت بالادستی مجھے ہی حاصل ہے۔"

"تو کیا میں یہ سمجھ لوں کہ اب تم مجھے دھمکیاں دینے پر تل گئے ہو؟"

"تم نے اس حقیقت کا ادراک نہ کیا تو تمہیں تمہاری کم عقلی پر ماتم کرنا پڑے گا۔" میں نے بے رحمانہ سختی کے ساتھ کہا۔ "ملک کا مفاد میری یا تمہاری زندگی سے کہیں زیادہ قیمتی ہے۔"

اس دوران میں' میں نے اپنی جیب سے ٹیمر گن دوبارہ نکال لی تھی اور اسے انگلیوں میں اس طرح گھمانا شروع کر دیا تھا کہ میرا کبیر خان اس ہولناک ہتھیار کی وحشت سے مرعوب ہو جائے۔

"یہ میری بدقسمتی ہے کہ اس وقت ہم برابری کے ساتھ مذاکرات نہیں کر رہے۔" چند ثانیوں کے گمبھیر سکوت کے بعد اس نے مردہ آواز میں کہا۔ "تم طاقت کے زور پر مجھ پر مسلط ہو گئے ہو لیکن تم یقین کرو کہ میں بھی ملک کا اتنا ہی وفادار ہوں جتنا تم خود کو سمجھتے ہو۔ اس لئے میں وہی کچھ کر رہا ہوں جو ملک کے حق میں بہتر سمجھتا ہوں' اگر تم کو میرے رویئے سے کوئی شکایت ہے تو مجھ پر دھونس اور دھاندلی آزمانے کے بجائے تم بڑوں سے رجوع کرنا چاہئے جو آخر کار سچائی تک پہنچ ہی جاتے ہیں۔"

"میں اپنے بڑوں سے کٹا ہوا ہوں۔ اگر تم کو ان میں سے کسی کا فون نمبر معلوم ہے تو ابھی سلسلہ ملازمت میں تم کو ان کا فیصلہ بھی سنوا دوں گا۔ تم اپنے موٹے ملازم کے ساتھ اس مکان کی چار دیواری میں محصور ہو کر چین کی بانسری بجاتے رہے ہو۔ شاید تمہیں علم نہیں کہ یہ ملک [illegible] عمل میں یک پا اہمیت اختیار کر چکا ہے۔ بیرون کے بارے میں ہم نے اس ملک کے عوام اور حکمرانوں کے غرور کو خاک میں ملا دیا ہے' یہ لوگ اب باہر کی منڈیوں میں پہنچنے کی صلاحیت سے محروم ہو چکے ہیں۔"

یہاں کے گلی کوچوں میں کمسن بچے ٹولی در ٹولی ہیروئن کے نشے میں بدمست نظر آتے ہیں.....''

میرا کبیر خان' جو حیرت سے آنکھیں پھاڑے میری تقریر سن رہا تھا' اس مرحلے پر قطع کلامی سے باز نہ رہ سکا اور ملامت آمیز لہجے میں بولا۔ ''تو کیا معصوم پاکستانی بچوں کو ہیروئن کا عادی بنا کر تم بھی فخر اور خوشی محسوس کرتے ہو؟ میرا تو خیال تھا کہ تمہارے اندر کہیں نہ کہیں ملک و قوم کا درد موجود ہوگا۔''

میں اس وقت شی کے فدائی کی اداکاری کر رہا تھا اس لئے میں نے نہایت بے رحمی کے ساتھ اس کا مضحکہ اڑاتے ہوئے کہا۔ ''ملک و قوم کا درد بانٹنے کے لئے وہ سیاسی مداری کافی ہیں جو مگرمچھ کے آنسو بہا کر پہلے ووٹ لوٹتے ہیں پھر مسند ہاتھ لگتے ہی بھوکے درندوں کی طرح نحیف و نزار قوم پر ٹوٹ پڑتے ہیں۔ جس قوم کے حکمران قوم کے کپڑے اتروا کر اپنی تجوریاں بھرنے میں لگے رہتے ہوں' اس قوم سے ہمدردی جتا کر تمہیں کیا مل سکتا ہے؟ میں صرف اور صرف شی کا آلۂ کار ہوں اور اس کے مقاصد کا حصول میری منزل ہے۔ تم منافق اور ریاکار ہو۔ ایک طرف شی کے آلۂ کار بنے پھرتے ہو۔ چوری چھپے یہاں ہیروئن کو فروغ دیتے رہے ہو اور اب معصوم بچوں کے لئے اپنے درد کے نوحے سنا رہے ہو۔ ویرا کی ذات ہو یا شی کے مفادات' تم ہر جگہ دوغلے ثابت ہو رہے ہو۔ ہمیں ایسے لوگوں کی گردن ماردینی چاہئے جو ہماری آستین کے سانپ بنے ہوئے ہیں۔''

''تم حد سے بڑھ رہے ہو۔'' وہ پہلی بار غرایا۔ ''میں نے خود پاکستانیوں اور ان کے بچوں کو ہیروئن کے جہنم میں جھونکا ہے۔ میں تو یہ دیکھنا چاہ رہا تھا کہ میری باتوں پر تمہارا رد عمل کیا ہوتا ہے۔''

''کالی ڈارلنگ' کبیر خان! اس ملک میں ہیروئن کا مسئلہ دس بیس برس کے لئے حل ہو چکا ہے۔ اپنے شہروں اور دیہاتوں کو اس موذی وبا سے بچانے کے لئے یہ خود باؤلے ہو جائیں گے۔ اب شی کا ہدف بدل چکا ہے۔ یہاں ایٹمی ہتھیار بنانے کی باتیں شروع ہو گئی ہیں اس لئے اب ہمیں نئی سمتوں میں کام کرنا ہوگا۔ اس مشن کے آغاز سے پہلے ہمیں ویرا جیسے فتنوں کا بھرپور سدباب کرنا ہوگا۔ میں نے تمہیں کہا ہے کہ تم کو کسی بڑے کا نمبر معلوم ہو تو اس سے سلسلہ ملاؤ' باقی باتیں میں خود کر لوں گا۔''

''کاش میں اس پوزیشن میں ہوتا!'' اس نے حسرت آمیز لہجے میں کہا۔ ''بات دراصل یہ ہے کہ میں نے تمہیں شی کا نمائندہ تسلیم کر لیا ہے اور تم سے تعاون کر رہا ہوں لیکن ویرا کو میں شک کا فائدہ دینے پر مجبور ہوں۔ میں نے تمہارے الزامات سن لئے ہیں لیکن ویرا کو بھی ان کی وضاحت کا موقع ضرور ملنا چاہئے۔ اس کے بعد میں ویرا کے بارے میں کوئی آخری فیصلہ کر سکوں گا۔ فی الحال میں صرف اتنا جانتا ہوں کہ وہ آئی ایس ایس سے وابستہ رہی ہو لیکن وہ شی کے عظیم تر مفادات کے لئے کام کر رہی ہے اور میں اس کی راہ میں روڑے

اٹکانا پسند نہیں کروں گا۔''

وہ کھل کر سامنے آ گیا تھا۔ میری باتوں کے ہیر پھیر میں آ کر اس نے اپنے دل کی بات کہہ ڈالی تھی اس لئے وہ میری ہر بدسلوکی کا مستحق بن چکا تھا۔ میں نے ہم کن بائیں ہاتھ میں لے کر بیٹھے بیٹھے ہی اپنا دایاں ہاتھ اس کے منہ پر رسید کیا۔ وہ غضبناک غراہٹ کے ساتھ ایک پہلو پر جھکا تو میں نے بے اختیار' اس کی چڑھی ہوئی مونچھوں کا ایک سرا نوچ لیا۔

موٹے اور لمبے لمبے بالوں کا ایک گچھا اس کے اوپری لب کے بائیں سرے سے اکھڑ کر میری چٹکی میں آ گیا۔ اس بار میرا کبیر خان کی اضطراری چیخ بہت کریہہ اور تیز تھی۔

سلطان شاہ نہ صرف ہم دونوں کی پوری گفتگو سن رہا تھا بلکہ گفتگو کے رخ کو بھی بخوبی سمجھ رہا تھا اس لئے میرا ہاتھ چلتے ہی اس نے اپنی جگہ چھوڑ دی اور جب میرا کبیر خان اپنے اوپری ہونٹ کے اذیت ناک زخم کو سہلاتا ہوا صوفے سے اٹھا تو سلطان شاہ نے فضا میں اڑ کر اس کے سینے پر اپنی دونوں لاتوں سے ایسی شدید ضرب لگائی کہ وہ صوفے کو الٹتا ہوا کسی وزنی لاش کی طرح دور جا گرا۔

''اس کی حرام مونچھ کا ایک ایک بال اکھاڑ لو!'' میں نے تحکمانہ لہجے میں سلطان شاہ کو ہدایت کی اور وہ غراتا ہوا' میرا کبیر خان کی چوڑی چکلی چھاتی پر سوار ہو گیا۔

جسمانی طور پر' میرا کبیر خان ہم میں سے ہر ایک پر بھاری تھا لیکن اس وقت اس کے ستارے گردش میں آئے ہوئے تھے۔ سلطان شاہ اس کی مونچھیں نوچنے کے لئے کوشاں تھا اور وہ خبیث لڑائی بھول کر' دونوں ہاتھوں سے اپنے دہانے اور اس پر چھائی ہوئی گھنی مونچھوں کو سلطان شاہ کی دسترس سے بچانے کی کوشش کر رہا تھا۔

میرے لئے وہ کھیل خاصا انوکھا اور دلچسپ ثابت ہوا۔ جب بھی سلطان شاہ اس کی مونچھوں کے دو چار بال نوچنے میں کامیاب ہوتا تو کبیر خان کی بے ساختہ چیخیں نکل پڑتیں۔

میں اس تماشے میں منہمک تھا کہ اچانک میرے پیچھے سے ایک سہمی ہوئی سرگوشیانہ آواز ابھری۔ ''باس! خیریت تو ہے نا؟! میں بھی آ جاؤں؟''

وہ شیر شاہ تھا جسے میں بالکل ہی فراموش کر بیٹھا تھا۔ شاید وہ میرا کبیر خان کی بلند آہنگ چیخیں سن کر' اندر کی صورت حال کا جائزہ لینے کے لئے وہاں آ پہنچا تھا۔

میرے نئے کھیل میں شیر شاہ کا کوئی کردار نہیں تھا بلکہ اس کی موجودگی میرے لئے خطرناک ثابت ہو سکتی تھی کیونکہ وہ مافیا کا آدمی تھا جب کہ میں ایک ذاتی معاملے میں شی کے آلۂ کار سے لڑ رہا تھا۔ میری ساری لڑائی صرف اور صرف غزالہ کے لئے تھی جب کہ سیٹھ حبیب جیوانی یہ جانتا تھا کہ میں مافیا کی بالادستی قائم کرنے کے لئے ویرا کی راہ پر لگا ہوا تھا۔ اگر شیر شاہ اس بات سے

میں موجود رہتا تو اسے اصل معاملے کی بھنک مل سکتی تھی جو میرے حق میں ہرگز مفید ثابت ہوتی۔

اس کی صورت دیکھتے ہی میں ہنس پڑا۔ "تمہیں جہاں چھوڑا گیا تھا وہیں واپس جاؤ اور ہر طرف نگاہ رکھو۔ یہاں کچھ بھی ہو جائے تمہیں اپنی جگہ چھوڑنے کی ضرورت نہیں۔ زلزلہ بھی آ جائے تو تم میری ہدایت ملنے تک اپنی جگہ پر ڈٹے رہو گے۔"

"ٹھیک ہے باس!" اس نے سر جھکا کر ادب سے کہا۔ "لیکن رات کے سناٹے میں اس کی بے ساختہ چیخیں دور تک سنی جا سکتی ہیں۔ اس کا منہ باندھ دیا جائے تو بہتر رہے گا۔"

اپنی بات پوری کرنے کے بعد وہ میرا جواب سننے کے لئے نہیں رکا تھا اور فوراً ہی باہر چلا گیا تھا مگر میں اس کی بات کی معقولیت پر غور کرنے پر مجبور ہو گیا تھا۔

سلطان شاہ اور میرا اکبر خان اتنے انہماک کے ساتھ ایک دوسرے سے لڑنے میں مصروف تھے کہ انہوں نے شاید شبیر شاہ کی آمد کا نوٹس ہی نہیں لیا تھا اور اگر ان میں سے کسی نے اسے دیکھا بھی تھا تو مجھے پورا یقین تھا کہ ان میں سے کسی نے شبیر شاہ کی بڑی کوئی بات نہیں سنی تھی اس لئے میں نے فوراً ہی سلطان شاہ کو للکارا۔ "یہ موذی اس طرح قابو میں نہیں آئے گا۔ اچھی طرح جبڑے سہلانے کے بعد اسے باندھ دو۔"

سلطان شاہ بھی شاید مونچھیں نوچنے کے کھیل سے اکتا گیا تھا کیونکہ اس نے فوراً ہی میرا اکبر خان کے جبڑے پر زوردار مکوں کی یلغار کر دی اور اکبر اسے اپنے جسم پر سے اچھال پھینکنے کے لئے زور لگانے لگا۔ اس دوران میں میں نے کمرے میں کسی ڈوری کی تلاش شروع کر دی جس کی مدد سے اکبر خان کو بے دست و پا کیا جا سکے۔ آخرکار مجھے ایک چارپائی کے نیچے سے ریشم کی مضبوط ڈوری کا لچھا مل ہی گیا جس کا سرا کھولتے ہوئے میں بھی سلطان شاہ کی مدد کو پہنچ گیا۔

اکبر خان لاکھ جسیم اور قد آور سہی لیکن ہم اس کے مقابلے میں دو تھے۔ پھر وہ مدافعانہ جنگ کر رہا تھا جب کہ ہم دونوں کے تیور نہایت جارحانہ تھے اس لئے تھوڑی سی مار دھاڑ کے بعد ہم نے اس کے ہاتھ پیر باندھ کر اسے بالکل بے بس کر دیا۔

یہ اچھا ہی ہوا کہ اس نے شبیر شاہ کا مشورہ نہیں سنا تھا ورنہ وہ آخری لمحات میں شور و غل مچا کر ہمیں فرار کی راہ اختیار کرنے پر مجبور کر سکتا تھا۔ اس علاقے کے مکین ایک دوسرے سے لاتعلق رہنے کے عادی ضرور تھے لیکن کسی شخص کی بے تحاشا چیخ و پکار انہیں اس حد تک رخنہ اندازی پر مجبور کر سکتی تھی کہ وہ فون پر پولیس کو اپنے قرب و جوار میں کسی واردات کے ارتکاب کی اطلاع دے سکتے تھے۔

اس دوران میں اکبر خان کا چہرہ بری طرح بگڑ چکا تھا۔ سلطان شاہ کے مکوں کی بے رحمانہ ضربات نے اس کے ہموار چہرے پر جا بجا گومڑ اور جبڑے ابھار دیے تھے۔ اس کی تقریباً نصف مونچھیں غائب ہو چکی تھیں اور اکھڑے ہوئے بالوں کی جڑوں سے کافی خون رس رہا تھا۔ جس کی وجہ سے اس کا اوپری ہونٹ سوج کر تقریباً ناک سے جا ملا تھا مگر اتنی درگت بننے کے باوجود وہ خائف نظر نہیں آ رہا تھا۔

"تم اپنے حق میں بہت برا کر رہے ہو۔" ہم دونوں کے الگ ہو جانے کے بعد وہ غصے اور بے بسی کے عالم میں بولا۔ "تم میرے اوپر اپنی مرضی مسلط نہیں کر سکتے۔ اپنے ستاروں کی یاوری سے تم آنی میں ضرور بن گئے ہو لیکن یہ نہ بھولو کہ میں تم سے بہت سینئر ہوں۔"

"تم فکر نہ کرو۔ وقت آیا تو اپنی جواب دہی میں خود کر لوں گا۔" میں نے بے پروائی سے کہا پھر سلطان شاہ کو آنکھ سے اشارہ کیا۔ دراصل میں اکبر خان کو اپنے عزائم سے آگاہ کرنا نہیں چاہتا تھا اس لئے مجبوراً اشارے کا سہارا لینا پڑا۔ میرا خیال تھا کہ وہ اشارہ سلطان شاہ کے لئے ناکافی ثابت ہو گا لیکن مجھے یہ دیکھ کر حیرت ہوئی کہ وہ فوراً ہی میرا مدعا بھانپ گیا۔

اس نے میرا اکبر خان کی طرف پشت کر کے مسہری کے ایک تکیے پر سے سوتی غلاف اتارا اور پلٹ کر دوبارہ اس کے سینے پر سوار ہو گیا۔ اکبر کے ہاتھ پیر بندھے ہوئے تھے اس لئے وہ زیادہ مزاحمت کرنے کی پوزیشن میں نہیں تھا اس لئے غلاف دیکھتے ہی وہ سلطان شاہ کا مقصد سمجھ کر خوف زدہ نظر آنے لگا۔

اکبر نے قالین پر اپنا سر ادھر ادھر جھٹک کر خود کو سلطان شاہ کے چنگل سے بچانے کی مقدور کوششیں کیں لیکن وہ کسی جونک کی طرح اکبر سے لپٹ گیا اور چند لمحوں میں ہی اس کے دہانے میں حلق تک غلاف ٹھونس دیا۔ غلاف کا کپڑا اتنا زیادہ تھا کہ اکبر خان کا منہ بند کرنے کے باوجود باہر لٹکتا رہا۔ سلطان شاہ مزید احتیاط کے طور پر اس کے منہ پر ڈوری بھی باندھنا چاہ رہا تھا لیکن میں نے اسے روک دیا۔ بے دست و پا ہونے کی وجہ سے میرا اکبر خان اپنے دہانے سے کپڑا نکالنے پر قادر نہیں رہا تھا۔

"اب بتاؤ کہ ودا کے بارے میں تم اور کیا جانتے ہو؟ میرے سوالات کا جواب تم اپنے سر کی جنبش سے بآسانی دے سکتے ہو۔" میں نے صوفہ اس کی طرف گھما کر بیٹھتے ہوئے سوال کیا۔

اس کا سر تیزی کے ساتھ نفی میں ہلنے لگا۔ اس وقت اس کی آنکھوں میں نفرت، خوف اور دہشت کی ملی جلی علامات نظر آ رہی تھیں جن سے اس کی ذہنی کیفیت کا اندازہ لگایا جا سکتا تھا۔

"میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ وہ انتقام میں اندھی ہو چکی ہے اور اس کے اقدامات تنظیم کو کسی بھی وقت ناقابل تلافی نقصان پہنچا سکتے ہیں اس لئے اس کو لگام دینی ضروری ہو گئی ہے۔ اگر اتنی وضاحت کے بعد بھی تم نے اپنی زبان نہ کھولی تو میں یہ نتیجہ اخذ کرنے پر مجبور ہو جاؤں گا کہ وہ یہ کہ تم بھی اس سے ملے ہوئے ہو اور پھر تم سے

وہی سلوک کیا جائے گا جو ٹی کے غداروں کے ساتھ کیا جاتا ہے۔"

وہ خاموشی کے ساتھ قہربار نظروں سے مجھے گھورتا رہا۔ اس کی نگاہوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ کسی بھی قیمت پر اپنے موقف سے دستبردار ہونے پر آمادہ نہیں تھا۔

میں یک بیک سلطان شاہ کی طرف متوجہ ہو گیا۔ وہ اپنا بایاں پاؤں میر اکبر خان کے بستر پر رکھے اسے کینہ توز نظروں سے گھور رہا تھا۔ اس کے ہاتھ میں ایک لمبی اور چمکدار چیز دبی ہوئی تھی۔

"اس کے موٹے ملازم کا کیا حال ہے؟" میں نے سلطان شاہ سے دریافت کیا۔

"وہ اپنے کمرے میں بے خبر پڑا ہوا ہے۔ کہو تو اس کا نرخرہ کاٹ آؤں۔"

"فی الحال اس کی ضرورت نہیں۔ ابھی ہمیں اکبر کے کس بل نکالنے ہیں۔ تم کچن سے ایک تیز دھار چھری لے آؤ۔ میں دیکھنا چاہتا ہوں کہ یہ کتنی دیر تک وریا کا دم بھر سکے گا۔"

سلطان شاہ کسی سعادت مند ماتحت کی طرح اس خواب گاہ سے نکلتا چلا گیا۔

... میں دانستہ اکبر خان کی طرف پشت کئے بیٹھا رہا لیکن چند ثانیوں بعد ہی، اس کے حلق سے نکلنے والی چند گھٹی گھٹی اور بے معنی آوازوں نے مجھے اس کی طرف متوجہ ہونے پر مجبور کر دیا۔

وہ میری طرف دیکھتے ہوئے اپنے سر اور جسم کو بہت تیزی کے ساتھ ہلا رہا تھا۔ اس کے سر کی جنبشوں سے اندازہ ہو رہا تھا کہ وہ اپنے حلق میں ٹھنسے ہوئے کپڑے سے نجات حاصل کرنا چاہتا تھا۔ میں اس کا مقصد سمجھتے ہوئے بھی انجان بنا رہا اور پرسکون آواز میں بولا۔ "اب تم اسی طرح پڑے رہو۔ میرا ساتھی تمہارے دونوں کان کاٹ لے گا۔ تمہیں پھر بھی عقل نہ آئی تو تمہاری ناک جڑ سے کاٹ لی جائے گی اور ہم تمہیں اسی حالت میں یہاں بند کر کے چلے جائیں گے۔ اگر تمہارے خون میں تیزی کے ساتھ جمنے کی صلاحیت ہے تو بہت زیادہ خون نہیں بہے گا اور تم بھوک اور پیاس کے باوجود کئی دن بلکہ ہفتوں تک زندہ رہ سکو گے لیکن یہ یاد رکھنا کہ وریا کے علاوہ یہاں کوئی تمہاری مدد کے لئے نہیں آئے گا۔ میرے ساتھی باہر رہ کر تمہارے گھر کی نگرانی کرتے رہیں گے۔ وریا یہاں آئی تو بس چوہے دان میں گھیر لی جائے گی اور وہ نہ آئی تو تم اسی حالت میں سسک سسک کر مر جاؤ گے۔ کسی کو کانوں کان بھی پتا نہیں چل سکے گا کہ ٹی کے ایک سینئر آفیسر کو کس نے اس حال تک پہنچایا۔ تمہارا موٹا ملازم بھی اسی حالت میں اپنی کوٹھڑی میں بند پڑا رہے گا۔ تم زمین پر گھسٹتے ہوئے بھی اس تک نہیں پہنچ سکو گے کیونکہ ہم جاتے ہوئے، تمہاری خوابگاہ کا دروازہ مقفل کر دیں گے۔ تم دونوں اس چھت کے نیچے اپنی موت کا انتظار کرتے رہو گے لیکن ایک دوسرے کی کوئی مدد نہیں کر سکو گے۔"

اس کے سر کی جنبش تیز ہوتی چلی گئی۔ میرے عزائم کی

تفصیلات سن کر وہ بری طرح مضطرب ہو گیا تھا مگر میں اس کے ہر ردعمل کو نظر انداز کر کے یکسوئی کے ساتھ اس کی آنکھوں میں جھانکتا رہا تھا جہاں بے بسی یا سپردگی کے بجائے بدستور نفرت کے الاؤ سلگ رہے تھے۔

میر اکبر خان کے اضطراب میں لحہ بہ لحہ اضافہ ہوتا رہا۔ رفتہ رفتہ اس کی نگاہوں میں رقصاں نفرت میں بھی قابل ذکر کمی آ چکی تھی مگر میں سلطان شاہ کی طرف سے مضطرب تھا جسے کچن میں گئے ہوئے کافی دیر ہو گئی تھی۔ آخر کار وہ واپس لوٹا تو اسے دیکھتے ہی میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔

اس کے ہاتھ میں لمبے پھل والی ایک تیز دھار چھری دبی ہوئی تھی لیکن جو بات تشویشناک تھی، وہ یہ تھی کہ چھری کے پھل کے ساتھ ہی سلطان شاہ کے دونوں ہاتھ تازہ تازہ خون میں تھڑے ہوئے تھے۔

"یہ کیا ہے؟ کیا کر کے آ رہے ہو، تم؟" اس پر نگاہ پڑتے ہی میں نے اضطراری طور پر اپنی جگہ چھوڑ دی۔

"اس سے پہلے اس کے حرام خور ملازم کے دونوں کان کاٹ آیا ہوں۔" سلطان شاہ نے میر اکبر خان کی طرف دیکھتے ہوئے سرد اور سفاکانہ لہجے میں کہا۔ "اس چھری کی دھار واقعی بہت تیز ہے۔ تم چاہو تو میں آناً فاناً اس کے گھٹنوں کے جوڑ کھول کر، پنڈلیاں باہر پھینک سکتا ہوں۔"

اس بار میر اکبر خان کا چہرہ خوف اور وحشت سے تاریک پڑ گیا۔ اس کی نگاہوں میں بھی یک بیک دہشت سمٹ آئی اور وہ رحم طلب نظروں سے ہم دونوں کو دیکھتے ہوئے اپنا سر تیزی سے ہلانے لگا۔

مجھے حیرت تھی کہ اس بار سلطان شاہ نے میری ہدایت کے بغیر ہی ایک احمقانہ حرکت کا ارتکاب کر ڈالا تھا۔ میر اکبر خان ٹی کا خاص کارندہ سہی، لیکن اس کا موٹا ملازم میری نظروں میں بالکل بے گناہ تھا۔ اس کے بارے میں میں نے جو کچھ کہا، اس کا مقصد اکبر کو خوف زدہ کر کے راہ راست پر لانا تھا ورنہ حقیقت یہ تھی کہ میں اسے ذرا بھی گزند پہنچانے کا ارادہ نہیں رکھتا تھا۔

مجھے سلطان شاہ کی اس کارروائی سے صدمہ پہنچا تھا لیکن وہ ایسا موقع نہیں تھا کہ میں میر اکبر خان کے سامنے اسے لعن طعن کر کے اس کے اقدام کے وحشت ناک اثرات کو زائل کرنے کی کوشش کرتا۔

سلطان شاہ خون آلود چھری کو لہراتا ہوا، میر اکبر خان کے قریب پہنچا پھر یک بیک میری طرف مڑ گیا۔ "میں نے اس موٹے کے کان ڈسٹ بن میں پھینک دیئے ہیں۔" اس نے مجھ سے مخاطب ہو کر آنکھ ماری اور میں نے دل ہی دل میں اطمینان کا سانس لیا کہ وہ جو کچھ کہہ رہا تھا، وہ سفید جھوٹ تھا۔ چھری کے پھل اور اس کے ہاتھوں پر لگا ہوا تازہ خون اس کے کسی کرتب کا نتیجہ تھا اور اکبر

کالا زہر بالکل محفوظ تھا۔

"یہ بہت زبان اچھل کود کر رہا ہے۔ ذرا اس کے منہ سے کپڑا تو نکالو تاکہ پتا چل سکے کہ یہ اب کیا کہنا چاہتا ہے۔" میں نے سرسری اور پرُ اطمینان لہجے میں سلطان شاہ سے کہا۔

سلطان شاہ نے اس کے دہانے سے باہر نکلا ہوا حصہ پکڑ کر ایک ہی جھٹکے میں غلاف باہر کھینچ لیا۔ منہ کے حساس اندرونی حصوں پر سوتی کپڑے کی تیز رگڑ سے میر اکبر خان بلبلا اٹھا اور اس کی آنکھوں میں پانی آگیا۔ اس نے فوری طور پر کچھ کہنا چاہا لیکن اس کی اینٹھی ہوئی' خشک زبان نے اس کا ساتھ نہیں دیا۔ سوتی کپڑے کے غلاف نے اس کے منہ کی ساری رطوبت جذب کر کے اس کے حلق میں کانٹے ڈال دیے تھے۔

وہ کئی سیکنڈ تک خالی منہ چلا کر اپنے عضلات کو معمول پر لانے کی کوشش کرتا رہا۔ اس کی وہ حرکات مجھے کسی ایسے کتے کی یاد دلا رہی تھیں جو پورا زور لگا کر اپنے حلق میں پھنسی ہوئی ہڈی کو اگلنے یا نگلنے کی سرتوڑ جدوجہد کر رہا ہو اور ناکام ہو۔

"پ... پانی!" آخر کار' بدقت تمام اس کے حلق سے پھنسی پھنسی آواز برآمد ہوئی۔

اس کے سرہانے تھرماس رکھا ہوا تھا۔ سلطان شاہ نے اس کا ڈھکن کھول کر یخ بستہ پانی کئی فٹ کی بلندی سے اس کے منہ پر انڈیل دیا۔ میر اکبر خان نے بلبلا کر اپنا منہ ٹھنڈے پانی کی دھار کی سیدھ میں کیا لیکن پہلا بڑا گھونٹ لینے کی کوشش میں اسے اُچھو لگ گیا اور سلطان شاہ نے تھرماس خالی کر کے بے دردی کے ساتھ اس کے بستر پر پھینک دیا۔

"جلدی بولنا شروع کرو۔" میں نے ترش لہجے میں میر اکبر خان کو پھٹکارا۔ "تمہارے نخروں میں ہم اپنی ساری رات یہاں کالی نہیں کر سکتے۔ ہمارے پاس ویرا تک رسائی کی دوسری راہیں بھی ہیں۔"

"وی... ویرا ایران گئی ہے۔" وہ تقریباً ہانپتے ہوئے' جلدی سے بولا۔ "میرے وہم وگمان میں بھی نہیں تھا کہ ایک آئی مین دوسرے آئی مین کے ساتھ ایسا بے رحمانہ سلوک کر سکتا ہے۔"

"افسوس ہے کہ تمہیں اپنے کانوں سے محروم ہوئے بغیر اس حقیقت کا اندازہ ہو گیا۔" میں نے تضحیک آمیز لہجے میں کہا۔ "یہ آئی مین کا نہیں بلکہ ایک غدار تک رسائی کا معاملہ ہے۔ شاید تم بھول گئے ہو کہ شی اپنے غداروں کے بارے میں کس قدر سخت اور سفاکانہ رویہ اختیار کرتی ہے۔ اگر اس بار بھی ویرا بچ نکلی تو سارا الزام تمہارے عدم تعاون پر آئے گا اور تم اپنی چمڑی نہیں بچا سکو گے۔"

"مجھے کچھ نہیں معلوم... میرا دماغ ماؤف ہو رہا ہے۔" وہ آنکھیں موند کر کراہا۔ تھوڑے سے تشدد اور سلطان شاہ کے نفسیاتی حربے نے واقعی اس کے اعصاب کو ناکارہ کر دیا تھا۔

"وقت برباد مت کرو اور یہ بتاؤ کہ ویرا کس روٹ سے گئی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ہم راستے میں ہی اسے پکڑ سکیں۔ اس کی سازشوں کی وجہ سے ہمارا گھوڑا ٹریک آپریشن بری طرح ناکام ہوا ہے۔ اس ناکامی سے ہم پر ہمارے دوستوں کا اعتماد مجروح ہو کر رہ گیا ہے۔ ویرا نے دشمنوں کے ساتھ مل کر ہمیں ناقابل تلافی مالی اور سیاسی نقصان پہنچایا ہے جس پر اسے معاف نہیں کیا جا سکتا۔"

میرے ان الفاظ پر اس نے چونک کر اپنی آنکھیں کھولیں اور تحیر زدہ آواز میں پوچھا "تو کیا گھوڑا ٹریک پر پکڑا جانے والا اسلحہ اور گولا بارود ہمارا ہی تھا؟"

"تم بڑے وقتوں کے آئی مین ہو اس لئے ان نزاکتوں سے لاعلم ہو۔ وہ ہمارا بہت اہم آپریشن تھا۔ اس کے ذریعے ہم اس ملک میں بدترین خانہ جنگی کی کیفیت پیدا کر کے موجودہ حکومت کا تختہ الٹانا چاہتے تھے تاکہ افراتفری کے ماحول میں اپنے پسندیدہ لوگوں کو برسراقتدار لا سکیں۔"

"لل... لیکن اس کی ضرورت کیا ہے؟" اس نے کہا مگر میں نے بھانپ لیا کہ وہ محض ایک سوال نہیں تھا بلکہ میر اکبر خان کے ذہن میں بھی کچھ نہ کچھ لاوا پک رہا تھا اور وہ میرے جواب کی روشنی میں اپنے الفاظ کا وزن جانچنا چاہتا تھا۔

میرے نزدیک یہ بات کسی بھی شک و شبے سے بالاتر ثابت ہو چکی تھی کہ شی درحقیقت امریکی مفادات کی پروردہ ایک تنظیم تھی جس کے تمام معاشی اور معاشرتی جرائم کا مقصد امریکا کے سیاسی مفادات کا تحفظ کرنا تھا۔ اس کے وجود کی ضرورت شاید اس لئے پیش آئی تھی کہ امریکا کا رسوائے زمانہ خفیہ ادارہ سی آئی اے عالمی پیمانے پر بدنام ہو چکا تھا اور بیشتر عالمی جرائم میں اس کے ملوث ہونے کے ثبوت خود امریکی پریس میں منظرعام پر لائے جا چکے تھے۔ ایک پرانے اور بدنام ادارے کے مقابلے میں کسی نئی اور نسبتاً گمنام تنظیم کی تشکیل امریکا کی ہر حکومت کی ایک ناگزیر ضرورت تھی تاکہ اس کے ذریعے امریکی حکمران کرۂ ارض پر اپنی ان بڑھتی ہوئی خواہشات کو حاصل کر سکیں جن کا حصول اخلاقی اور قانونی ذرائع سے کسی بھی طرح ممکن نہیں تھا۔ اسی پس منظر میں' میں نے فوراً ایک کہانی تراش لی۔

"شاید تم شی کی حیثیت سے پوری طرح واقف نہیں ہو۔" میں نے کہنا شروع کیا۔ "جمہوری حکومت کسی ایک جماعت کی ہو یا دوسری کی' اس کی پشت پر عوامی حمایت ہوتی ہے اور ذرا سی بھی عوامی حمایت رکھنے والی کوئی حکومت اپنے عوام کی امنگوں کے برعکس کوئی فیصلہ نہیں کر سکتی۔ اسی لئے مضبوط آمرانہ حکومتیں ہمیں راس آتی ہیں۔ اس ملک میں کسی نہ کسی حد تک جمہوریت ہے اس لئے یہ لوگ گھاس کھا کر بھی ایٹمی ہتھیار بنانے کا عزم رکھتے ہیں مگر یہ سب زبانی باتیں ہیں۔ جب گھاس کھانے کا وقت آئے گا تو یہ گوشت خور' چار دن میں بلبلا اٹھیں گے مگر ہم اُس وقت تک

لاد نہیں کر سکتے۔ یہاں ہماری مرضی کی حکومت آگئی تو ہم
مرے ہی وقت اپنے مقاصد حاصل کرنے میں کامیاب ہو جائیں
گے۔ اس مقصد کے حصول کے لئے آپریشن گھوڑا کریک کلیدی
اہمیت کا حامل تھا مگر ویرا کی غداری نے ہمارے پورے منصوبے کو
ملیا میٹ کر کے رکھ دیا۔"

"میں یہ سب جانتا ہوں" اس بار میر اکبر خان کی ہنسی ہوئی
آواز نے مجھے چونکا دیا۔

میں خود کو اس سے بالا دست اور باخبر ظاہر کرنے کے لئے اپنے
اندازوں اور تجزیوں کی بنیاد پر وہ من گھڑت کہانی چھیڑ دیتا تھا جس میں
میری دانست میں حقیقت کم اور افسانہ زیادہ تھا لیکن میر اکبر خان
کے زہر میں بجھے ہوئے آخری جملے نے مجھے ہکا بکا کر دیا۔

"میں صرف یہ دیکھنا چاہتا تھا کہ تم کس حد تک باخبر ہو" وہ
کہہ رہا تھا "ویرا نے مجھے یہ نہیں بتایا کہ گھوڑا کریک پر پکڑا جانے
والا اسلحہ ہمارا ہی تھا لیکن میں اتنا ضرور جانتا ہوں کہ وہ ایٹمی
تنصیبات کے حساس آلات اور اہم مشینوں کی ترسیل رکوانے کے لئے
ایران گئی ہے۔ جو مقصد تمہارا ہے وہی مشن اس کا بھی ہے۔
میری سمجھ میں نہیں آتا کہ میں تم دونوں میں سے کسے صحیح اور کسے
غلط سمجھوں؟"

"تمہارے لئے اب انتخاب کا وقت باقی نہیں رہا" میں نے
پستول کی نال کو جنبش دیتے ہوئے کہا "تم ویرا کی پوری کہانی سنا
دو اور فیصلہ مجھ پر چھوڑ دو۔ یہ یقین رکھو کہ اگر وہ بدنیت نہیں ہے
تو اس کا بال بھی بیکا نہیں ہوگا۔ میں خود اس کی حفاظت کا فرض
سرانجام دوں گا۔"

"وہ فضائی راستے سے گئی ہے۔ اب تک اتنی دور نکل چکی
ہوگی کہ تم اس کی گرد کو بھی نہیں پا سکو گے۔ مجھے صرف اتنا معلوم
ہے کہ وہ ایران گئی ہے لیکن ایران بہت بڑا ہے۔ پتا نہیں اس نے
کون سی راہ اختیار کی ہوگی۔ اس کا پیچھا کر کے تم اپنا وقت برباد
کرو گے۔"

"میرا وقت تم برباد کر رہے ہو" میں نے فیصلے لہجے میں کہا۔
"یہاں سے صرف تہران کے لئے پروازیں چلتی ہیں۔ وہ جہاں بھی
جانا چاہے پہلے اسے تہران میں اترنا ہوگا۔ اب اگر تم نے برباد
وقت اپنی کہانی شروع نہیں کی تو میں دوبارہ تمہارے حلق میں گھوڑا
دبا کر یہاں سے چلا جاؤں گا۔"

"مجھے بھی نہیں معلوم کہ اس کی کس سے بات ہوئی تھی" وہ
ہونٹ سا لے کر آہستہ آہستہ بولنے لگا "مگر میں یہ ضرور جانتا
ہوں کہ اس کی منزل ایران ہے۔ شہنشاہ کے دور حکومت میں
امریکی حکومت نے ایران میں ایک جدید ایٹمی پلانٹ کی تنصیب
کے لئے حساس ترین آلات اور ساز و سامان کی ایک بہت بڑی
کھیپ بھیجی تھی لیکن ایران میں انقلاب رونما ہونے کی وجہ سے
اس منصوبے پر کام کا آغاز نہیں ہو سکا۔ ابتدائی دنوں میں نئے
ایرانی حکمران اپنے اندرونی معاملات میں الجھے رہے۔ بعد میں اس
منصوبے کی تیاریوں کی جانچ پڑتال کی گئی تو پتا چلا کہ ایران میں
موجود ایٹمی ساز و سامان اہم ہونے کے باوجود ادھورا تھا جس کی مدد
سے پلانٹ کی تعمیر ناممکن تھی۔ ان لوگوں نے در پردہ پاکستان سے
رجوع کر کے کھلی عالمی منڈیوں سے بقیہ آلات وغیرہ حاصل کرنے
کی کوشش کی لیکن امریکا کی بدترین اور کھلی مخالفت کی وجہ سے
انھیں کہیں کامیابی حاصل نہیں ہو سکی۔ ان لوگوں نے ہر طرف
سے مایوس ہونے کے بعد چھ سو ٹن وزنی آلات اور ایٹمی ساز و
سامان کی وہ کھیپ پاکستان کو دینے کا فیصلہ کر لیا ہے۔ یہ کھیپ نئے
پلانٹ کی تعمیر کے لئے غیر اہم ہے لیکن پاکستان میں موجود ایٹمی
سہولتوں کی مرمت، تجدید اور توسیع میں نہایت اہم ثابت ہو سکتی
ہے۔ سفارتی دباؤ کے ذریعے ایرانی حکومت کو اپنا فیصلہ بدلنے پر
مجبور کرنے کی کوششوں میں ناکامی کے بعد اب یہ مشن ٹی کو سونپ
دیا گیا ہے۔ ہم لوگوں کو یہ کھیپ ایران ہی کی سرزمین پر تباہ کرنی ہے
تاکہ پاکستان کی بڑھتی ہوئی ایٹمی صلاحیتوں میں کوئی بہت بڑا ڈرامائی
اضافہ نہ ہو سکے۔"

میں دل ہی دل میں اس ملعون کی ضمیر فروشی پر لعن طعن کرکے
رہ گیا۔ تھوڑی دیر قبل وہ معصوم پاکستانی بچوں کی ہمدردی کی ٹوپی پر
گرنے کی اداکاری کر رہا تھا اور اب پاکستان ہی کی بیخ کنی پر تُلا
ہوا نظر آرہا تھا۔ وہ بھول چکا تھا کہ وہ خود بھی اپنی پیدائش اور زندگی
کے لئے اسی سرزمین کا مرہونِ احسان تھا جس کے مفادات کو وہ
دوسروں کے ہاتھ بیچ چکا تھا۔

"وہ ساز و سامان ایران کے کس شہر میں ہے؟" میں نے اس
پر پیچ و تاب کھاتے ہوئے پرسکون آواز میں پوچھا مگر میرے دلی
جذبات میرے لب و لہجے پر غالب آ ہی گئے۔

اس نے چونک کر میری طرف دیکھا اور بے ساختہ پوچھا۔
"اب تم مجھے یہ برہم کیوں ہو؟"

"یہی باتیں تم مجھے پہلے بھی بتا سکتے تھے۔ تم نے میرا خاصا وقت
برباد کیا ہے۔"

"میں بتا چکا ہوں کہ وہ ہوائی جہاز سے گئی ہے۔ تم آتے ہی
چلے جاتے، پھر بھی اسے نہیں پکڑ سکتے تھے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ پہلے
تہران ہی گئی ہو لیکن میں اس کی اگلی منزل سے لاعلم ہوں۔"

"تمہیں بھی ویرا کی بے گناہی کا یقین ہے؟" میں نے اسے
گھورتے ہوئے پوچھا۔

"پوری کہانی سن لینے کے بعد تمہیں بھی اس کی نیت پر شبہ
نہیں کرنا چاہئے" اس نے سنجیدگی سے کہا "اگر اسے ٹی کو نقصان
پہنچانا ہوتا تو وہ عجلت میں تہران کے لئے روانہ نہ ہوتی۔ اس
سے یہ توقع نہیں کی جا سکتی کہ وہ ایٹمی ساز و سامان کی کھیپ اپنی
حفاظت اور نگرانی میں پاکستان لانے کے لئے ایران گئی ہوگی۔ وہاں
جا کر وہ اپنے کسی شعبدے کے ذریعے گوداموں یا مال بردار کارواں

کو تباہ تو کر سکتی ہے لیکن ایرانی یا پاکستانی حکام کی کوئی مدد نہیں کر سکتی۔ بے سروسامانی کے عالم میں اس کی یہاں سے روانگی تھی اس کی بے گناہی کا سب سے بڑا ثبوت ہے۔"

میرا دل چاہ رہا تھا کہ اسے بلاتوقف موت کے گھاٹ اتار دوں لیکن وہ میرے حریف کا ہم راز تھا۔ میری خواہش تھی کہ اسے مارنے سے پہلے میں اس کے دل میں پوشیدہ ہر بات اگلوا لوں۔

"وہ تم کو ترک پہنچانا چاہتی تو ایران جانے کے بجائے خاموشی کے ساتھ یہیں روپوشی اختیار کر لیتی" وہ کہہ رہا تھا "اور چند روز بعد منظر عام پر آکر اپنے بڑوں کو اپنی ناکامی کی کوئی اثر انگیز کہانی سنا دیتی۔"

"تم کیسے کہہ سکتے ہو کہ وہ فضائی راستے سے ہی سفر پر روانہ ہوئی ہے؟"

"میں نے اسے بتا دیا تھا کہ میری کار کسی طویل سفر کے قابل نہیں ہے" وہ بولا "اس کے بعد ہی اس نے کئی ایئر لائنز کو فون کئے تھے۔ دفاتر کا وقت ختم ہو جانے کی وجہ سے اس نے ایئرپورٹ کے دفاتر سے رابطہ کیا تھا۔ نمبروں کی تلاش میں خود میں نے اس کی مدد کی تھی۔"

"تو کیا پہلے وہ کار سے جانا چاہتی تھی؟" میں نے چونکے بغیر سوال کیا۔

"میرا یہی اندازہ تھا کیونکہ اس نے میری پرانی فورڈ کے انجن اور بریکوں وغیرہ کے بارے میں تفصیل سے معلومات حاصل کرنے کی کوشش کی تھی۔ میں نے اسی وقت دیرا کو بتا دیا تھا کہ میری دس برس پرانی کار طویل اور اجنبی راستوں پر زیادہ دور تک اس کا ساتھ نہیں دے سکے گی۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تمہاری کار ایئرپورٹ کی پارکنگ لاٹ میں ہونی چاہئے؟"

"اس نے غلط جگہ پر پارکنگ کی ہوگی تو اسے لفٹر بھی لے جا سکتا ہے۔"

"ایئرپورٹ پر لفٹر سے اٹھائی جانے والی گاڑیاں بھی پارکنگ لاٹ ہی کے ایک حصے میں اتاری جاتی ہیں۔ وہاں تمہاری کار کی تلاش میں کوئی قابل ذکر وقت نہیں ہونی چاہئے۔ تمہاری فورڈ کا رنگ اور رجسٹریشن نمبر کیا ہے؟ میں پہلے اسی کا سراغ لگاؤں گا۔"

اس نے بلاتردد اپنی سیاہ فورڈ کا رجسٹریشن نمبر بتا دیا جو سلطان شاہ نے فوراً نوٹ کر لیا۔

"تمہاری خیریت معلوم کرنے کے لئے اس کی پہلی فون کال کس وقت متوقع ہے؟"

"اپنی پہلی منزل پر پہنچنے کے بعد وہ کسی بھی وقت فون کر سکتی ہے۔ اسے میری طرف سے کوئی جواب نہ ملا تو وہ غزالہ پر تشدد شروع کر دے گی۔ بدقسمتی کی بات یہ ہے کہ تم نے اس کا پیغام پڑھے بغیر پھاڑ دیا۔ اسے امید تھی کہ تم جلد یا بدیر مجھ تک پہنچ جاؤ گے۔ اپنے خط میں اس نے اسی بات پر زور دیا تھا کہ اگر اسے فون پر میری طرف سے کوئی جواب نہ ملا تو وہ انتقاماً غزالہ کو بدترین سزا دے گی۔ اسے تمہارے اور غزالہ کے تعلق کے بارے میں شدید غلط فہمی ہے۔ میرا مشورہ ہے کہ اس کی فون کال آنے تک تم یہیں ٹھہرے رہو۔ میرے بعد تم بھی اس سے بات کر لینا۔ ہو سکتا ہے کہ اس مرحلے پر تم دونوں کے درمیان صلح کی کوئی راہ نکل آئے۔ میری اب بھی یہی رائے ہے کہ وہ سب کچھ ہو سکتی ہے مگر ٹی کی غدار نہیں ہو سکتی۔"

"اور میرے بارے میں اب تمہاری کیا رائے ہے؟" میں نے ہنستے ہوئے لہجے میں پوچھا۔

لمحہ بھر کے لئے وہ گڑبڑا گیا پھر سنبھل کر بولا "تم بہت زیادہ مغلوب الغضب اور جذباتی ہو اس لئے غلطی بھی کر سکتے ہو۔ ٹھنڈے دل و دماغ کے ساتھ واقعات کی کڑیاں ملاؤ گے تو تمہیں اندازہ ہوگا کہ ویرا کی ٹی سے وفاداری کے معاملے میں تم سے کم نہیں ہے۔ ہو سکتا ہے کہ آپریشن گھوڑا کریک کے سلسلے میں تمہیں کوئی سنگین غلط فہمی ہوئی ہو۔ یہ بات میں اس کی طرفداری میں نہیں کہہ رہا بلکہ میں دو مخلص اور سینئر کارکنوں کے درمیان صلح صفائی کرانی چاہتا ہوں۔"

"اب تم نے اس موضوع پر مزید سمع خراشی کی تو میں واقعی تمہارے کان کٹوا دوں گا۔"

"تم پھر مشتعل ہو گئے" وہ آزردگی کے ساتھ بولا "تمہارا ساتھی پہلے ہی میرے بے گناہ ملازم کو کانوں سے محروم کر چکا ہے۔ جا نہیں وہ بے چارہ زندہ ہے یا جریان خون سے مر چکا ہے؟"

"تم مکار اور فریبی ہو" میں نے اسے گھورتے ہوئے سرد لہجے میں کہا "جب سے میں یہاں آیا ہوں، تم نے گرگٹ کی طرح کئی رنگ بدلے ہیں لیکن یہ بات اٹل ہے کہ تمہاری نس نس میں ٹی سے وفاداری رچی ہوئی ہے اور میں ٹی والوں کے لہو کا پیاسا ہوں۔ میرا نام ذیبی ہے۔"

اس کی آنکھوں میں دہشت سمٹ آئی۔ اپنے دفاع کے لئے اس نے اپنے بندھے ہوئے ہاتھ فضا میں بلند کئے۔ چیخنے کے لئے اس کا جبڑا کھلا اور خون آلود ہاتھ حرکت میں آیا لیکن اس کے حلق سے کوئی خفیف سی آواز بھی نکلنے سے پہلے سب کچھ ختم ہو گیا۔

میرے ہاتھ میں دبی ہوئی ٹیم گن کے ہولناک آتش بار دہانے سے ہر شے کو خاکستر کر دینے والی نیلگوں شعاعوں کی بجلی سی دھار نکل کر میرا کبیر خان کے چہرے پر پھیلی اور پھر وہاں صرف راکھ کا ڈھیر پڑا رہ گیا۔ اس کا بغیر سر کا جسم دو تین بار بجلی کی طرح تڑپا اور اچھل اچھل کر بے جان ہو گیا۔

میری اس اچانک کارروائی پر سلطان شاہ حیران رہ گیا اور بولا

"یہ تم نے کیا کیا؟"

"کیوں؟" میں نے اس کی طرف گھوم کر سوال کیا تو وہ

بڑے سے درخشگی جھڑ رہی تھی۔

"یہ گن جیب میں رکھو!" سلطان شاہ اس مہلک ہتھیار کی زد سے بچتے ہوئے بوکھلا کر بولا "اس وقت تم پر خون سوار ہو گیا ہے، میں مجھ پر ہی فائر نہ کر دینا۔"

میں نے یہ گن اپنی جیب میں رکھ لی اور پوچھا "اس کے رہنے میں کیا خرابی ہے؟"

"ویرا کا پہلا فون آنے تک یہ زندہ رہتا تو غزالہ بہت سی پریشانیوں سے محفوظ رہ سکتی تھی۔"

"پہلے میں بھی یہی سوچ رہا تھا لیکن بعد میں میں نے اپنا ارادہ بدل دیا" میں نے کہا "ہم ویرا کے فون کے انتظار میں یہاں بیٹھے رہ کر اپنا وقت برباد نہیں کر سکتے تھے۔ دوسری طرف مجھے اکبر پر اعتماد نہیں تھا۔ اگر ہم اسے زندہ چھوڑ کر چلے جاتے تو تنہائی میں وہ ویرا کو ہماری کمائی سے آگاہ کر دیتا۔"

"لیکن اب غزالہ کا کیا بنے گا؟" اس نے پُرتشویش لہجے میں سوال کیا۔

میں نے بڑھ کر فون کا چند سیٹ کریڈل سے اتار کر نیچے رکھ دیا اور کہا "پاکستان میں ٹیلی فونوں کا کئی کئی دن کے لئے خراب رہنا معمول کی بات ہے جب ویرا کو یہ نمبر انگیج ملے گا تو وہ یہ سمجھنے پر مجبور ہو جائے گی کہ اکبر کا نمبر خراب ہو چکا ہے۔ دوسری زیادہ اہم بات یہ ہے کہ ویرا پاکستانی زبان اور رسوم و رواج سے واقف ہونے کی وجہ سے یہاں ہر طرح سے آزادی محسوس کرتی تھی لیکن ایران اس کے لئے ایک اجنبی ملک ہو گا۔ وہاں وہ محفوظ ٹھکانوں کی سہولت سے محروم ہو گی اس لئے غزالہ کو زیادہ پریشان نہیں کر سکے گی۔ اب ہمیں جلد از جلد اس تک پہنچنا ہو گا کیونکہ غزالہ کے اغوا کے ساتھ ہی اب ہمیں ویرا کے نئے مشن کے بارے میں بھی معلوم ہو چکا ہے۔"

"ہاں! اگر میر اکبر خان سچ بول رہا تھا تو ویرا کو نا کام بنانا نہایت ضروری ہو گیا ہے" وہ تشویش سے بولا۔

"اس کی خوشحالی کی جائے گی لیکن تم یہ بتاؤ کہ وہ خون والا معاملہ کیا تھا؟" میں ابتدا ہی سے چھری اور سلطان شاہ کے ہاتھوں پر لگ جانے والے خون کے بارے میں تجسس کا شکار تھا۔

میرے استفسار پر اس نے اپنی عادت کے برعکس ہنسنے سے گریز کیا اور سنجیدگی سے بولا "میں نے سمجھ لیا تھا کہ تم اکبر خان کو زندہ کرنا چاہ رہے تھے۔ اس کے ملازم کو اس کے کمرے میں بے ہوش کرنے کے بعد میں کچن میں پہنچا تو چھری سے پہلے ہی مجھے ایک پنجرے میں پالتو طوطا نظر آ گیا۔ وہ پالتو پرندہ بہت مسکین اور بے زبان ثابت ہوا اور کوئی آواز نکالے بغیر میری گرفت میں آ گیا۔ اسی کے میرے ہاتھوں وغیرہ پر اسی کا خون ناحق دکھا تھا۔ میرا اندازہ تھا کہ اکبر خون دیکھتے ہی سرا سیمہ ہو جائے گا اور وہی ہوا۔ میں اتنا ظالم نہیں تھا کہ تمہاری مرضی کے بغیر اس کے ملازم کو زخمی کر دیتا۔"

"اب اسی کا مسئلہ سب سے ٹیڑھا نظر آ رہا ہے۔ وہ ہمیں پہچان چکا ہے۔ اس کا زندہ رہنا ہمارے لئے خطرناک ثابت ہو سکتا ہے اور کسی بے گناہ کو ہلاک کرنا میرے اصولوں کے خلاف ہے۔"

"تم فکر نہ کرو" وہ چند ثانیوں بعد اپنے کندھے اچکا کر بولا "اسے ہوش میں آنے دو۔ میں اسے اس بری طرح دہشت زدہ کروں گا کہ وہ بھول کر بھی ادھر کا رخ نہیں کرے گا۔"

مجھے خیال آیا کہ باحیثیت لوگ عموماً اپنے گھریلو ملازمین کے کوائف مقامی تھانے میں درج کرا دیتے ہیں تاکہ کسی بدنیت ملازم کے خلاف انہیں تحفظ حاصل رہے لیکن میر اکبر خان کے بارے میں وہ نظریہ قابلِ ذکر نہیں تھا۔ وہ خود مجرموں کا سردار تھا اور ایسے لوگ ہر حال میں پولیس تھانے سے دوری رہنا پسند کرتے ہیں تاکہ کسی ناگہانی اتفاق کی وجہ سے ان کی سیاہ کاریوں کا پردہ چاک ہونے کا امکان باقی نہ رہے۔

"اب ہمیں اس کے ہوش میں آنے کا انتظار کرنا پڑے گا" میں نے کہا۔

"مجبوری ہے، مجھے کلوروفارم کا کوئی توڑ نہیں معلوم ورنہ اسے ابھی کھڑا کر دیتا۔"

میرے سامنے فوری کام میر اکبر خان کی سیاہ فورڈ کی تلاش کا تھا۔ اگر وہ ائیرپورٹ پر یا شہر کے کسی حصے میں مل جاتی تو یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ جاتی کہ ویرا فضائی راستے سے روانہ ہوئی تھی جس کا امکان کم ہی نظر آتا تھا۔

میر اکبر خان نے دفتری اوقات گزر جانے کی وجہ سے مختلف فضائی کمپنیوں کے ائیرپورٹ پر واقع دفاتر کو فون کرنے کی کہانی سنائی تھی جس پر میں نے کوئی اعتراض نہیں کیا تھا ورنہ حقیقت یہ تھی کہ اس نے کبھی کوئی قابلِ ذکر فضائی سفر کیا ہی نہیں تھا یا پھر اس نے ائیرپورٹ پر واقع سہولتوں کا تفصیلی جائزہ لینے کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی۔

مجھے علم تھا کہ ائیرپورٹ پر چیدہ چیدہ فضائی کمپنیوں کے دفاتر اور چیک ان کاؤنٹر موجود تھے جو ان کی اپنی پروازوں کی آمد و رفت کے اوقات میں کھلتے تھے لیکن ان میں سے کوئی بھی ٹکٹوں کی فروخت یا اجرا کا مجاز نہیں تھا۔ ائیرپورٹ پر صرف پی آئی اے کا سیلز آفس قائم تھا جو عموماً اندرونِ ملک پروازوں کے ٹکٹ فروخت کرتا تھا۔ وہاں سے کسی بین الاقوامی روٹ کا ٹکٹ خریدنا ممکن نہیں تھا۔

ویرا سورج غروب ہونے کے بعد وہاں سے روانہ ہو کر اکبر کے بیان کے مطابق ائیرپورٹ کی طرف گئی تھی اور یہ ممکن ہی نہیں تھا کہ وہ وہاں سے تہران کے لئے ٹکٹ خرید کر کسی قریب ترین پرواز پر نشست حاصل کرنے میں کامیاب ہو جاتی۔ اگر اسے طیارے سے تہران جانا تھا تو وہ رات کراچی ہی میں گزارنے پر مجبور تھی اور

اکبر کی سیاہ فورڈ اس کی کیس کا ولی شناخت کر سکتی تھی۔

اصل صورت حال سے واقفیت حاصل کرنے کے لئے ہم میں سے کسی ایک کا ائرپورٹ جانا ناگزیر بن چکا تھا۔ خاصے غور کے بعد میں نے وہ کام خود سرانجام دینے کا فیصلہ کر لیا۔

"تم یہیں رک کر اکبر کے ملازم کے واپس آنے کا انتظار کرو اور پھر اسے یہاں سے دور لے جاؤ۔ میں اکبر کی کار کی تلاش میں ائرپورٹ جا رہا ہوں۔ شیر شاہ میرے ساتھ جائے گا۔ وہ یہاں رکا رہا تو تمہارے بارے میں اپنا تجسس دور کرنے کی کوشش کرے گا۔"

شاید غزال کے دوبارہ اغوا کی وجہ سے سلطان شاہ کے مزاج پر افسردگی غالب تھی اس لئے اس نے کسی نوک جھونک کے بغیر مجھے روانگی کی اجازت دے دی۔ اتنی رات گئے ایک وسیع و عریض مکان میں بغیر سر کی ایک لاش اور ایک تنومند حریف کے ساتھ یکہ و تنہا ٹھہرنا بہت زیادہ دلیری نہ سہی تو ہمت کا کام ضرور تھا اور سلطان شاہ نے میرا فیصلہ قبول کر کے عالی ہمتی کا ثبوت دیا تھا۔

"یہ یاد رکھنا کہ ہم اکبر کے ملازم کو مزید کوئی گزند نہیں پہنچانا چاہتے لیکن اگر وہ وبال ثابت ہونے لگے تو اس کے مستقبل کا فیصلہ تمہاری مرضی پر منحصر ہوگا" میں نے نکاسی کے راستے کی طرف بڑھتے ہوئے کہا "ایک امکان یہ بھی نظر آتا ہے کہ وہ بھی شی کا کوئی پرانا گرگا ہو جسے اکبر نے اپنی خدمت پر مامور کر لیا ہو۔ ہم حق اور انصاف کے علم بردار نہیں ہیں بلکہ حتی الامکان اپنی حدود میں رہ کر اپنی بقا کی جنگ لڑ رہے ہیں۔ اس جنگ میں اگر کوئی ہماری راہ میں رکاوٹ بنتا ہے تو اسے نیست و نابود کرنا ضروری ہے۔"

"تم فکر نہ کرو۔ تمہارے ساتھ رہ کر اب میں بھی بہت چالاک ہو گیا ہوں۔"

میرے باہر نکلتے ہی اس نے داخلی دروازہ بند کر لیا اور میں اندھیرے میں احاطے کی دیوار سے چپکے ہوئے شیر شاہ کی طرف بڑھ گیا۔ گھور اندھیرے میں اس کی روشن آنکھیں بلور کی گولیوں کی طرح چمک رہی تھیں۔ مجھے پہچانتے ہی وہ اپنی جگہ چھوڑ کر تیزی سے میری طرف آیا تھا۔

"میرے ساتھ چلے آؤ" میں نے رکے بغیر سپاٹ لہجے میں کہا۔ "ہمیں باہر نکلنا ہے۔"

"سلطان شاہ کہاں رہ گیا" چند قدم خاموشی سے طے کرنے کے بعد اس نے دبی دبی آواز میں پوچھا۔

"وہ قیدیوں کی نگرانی کر رہا ہے واپسی پر ہمیں یہیں آنا ہے۔"

ہم دونوں تیزی کے ساتھ مکان کے تاریک عقبی حصے کی طرف بڑھے گئے جہاں برگد کے تنومند درخت کی مضبوط شاخیں برابر کے خالی پلاٹ تک پھیلی ہوئی تھیں۔ فضا پر بیکراں سناٹا محیط تھا۔ کبھی کبھار اکا دکا جھینگروں کا شور سنائی دے جاتا تھا یا پھر ہمارے قدموں سے نیچے آنے والی بجری اور روڑیوں کی آواز گونج

ساتی تھی۔

○☆○

مجھے معلوم تھا کہ تمام بین الاقوامی پروازیں ائرپورٹ کے ٹرمینل نمبر دو اور تین سے روانہ ہوتی تھیں لیکن پھر بھی میں نے اپنی تلاش کی ابتدا پہلے ٹرمینل کے اطراف میں پھیلے ہوئے اس وسیع رقبے سے کی جہاں کسی بھی کار کے پارک کئے جانے کا امکان ہو سکتا تھا۔

کراچی میرا اپنا شہر تھا۔ جوانی کے بے لگام دنوں میں لاہور کو خیرباد کہنے کے بعد میں نے اسی شہر میں اپنا بیشتر وقت گزارا تھا لیکن مجھے کبھی بھی یہ شعوری احساس نہیں ہو سکا کہ لاگت، کفایت اور کارکردگی کے اعتبار سے جاپانی کاروں نے ہر مقبول کار کو کراچی کی سڑکوں سے نکالی چھوڑا تھا۔ اس روز مجھے میر اکبر خان کی ... پرانی سیاہ فورڈ کی تلاش تھی اس لئے میں ہر سیاہ کار کے نام ... نمبروں کو دیکھتا جا رہا تھا۔ میں نے وسیع و عریض پارکنگ لاٹ کا ... چپہ چھان مارا لیکن وہاں سرے سے ایک بھی فورڈ کار دریافت کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔

"شہر میں اس ماڈل کی شاید دو چار ہی گاڑیاں باقی رہ گئی ہوں ورنہ بقیہ سب شیر شاہ تیجی کر دم توڑ چکی ہیں" شیر شاہ نے ... ہدایت پر ٹرمینل نمبر دو اور تین کا رخ کرتے ہوئے مایوسانہ لہجے ... کہا "تمہاری مطلوبہ کار یہاں موجود ہوئی تو دور ہی سے نظر آ جائے گی۔"

"اپنی جنم بھومی کے بارے میں تمہارا تجزیہ خاصا حقیقت پسندانہ ہے" میں نے کہا۔

"دراصل لوگوں نے شیر شاہ کو صرف کباڑی بازار سمجھ ... ہے ورنہ اس وسیع آبادی میں لاکھوں انسان بھی آباد ہیں۔ ... کباڑی بازار والوں کی مہارت کا یہ عالم ہے کہ صرف دس ... منٹ میں بڑی سے بڑی کار کے انجن سے لے کر دروازوں اور ٹائروں تک ... ہر چیز الگ کروا لیتے ہیں۔ گھر کھلے آتی وہاں پہنچ خود اپنے مالکوں کی شناخت تک سے محروم ہو جاتے ہیں۔ ان کے برعکس وہاں کے باشندے بہت خستہ حال اور خوش اخلاق ہیں۔ ان کی ایمانداری کے بارے میں یہ ضرب المثل مشہور ہے کہ وہ اپنے گھر میں اپنے ... کے سر کی جوئیں تک مرنے نہیں دیتے مقدر کی بات ہے کہ ... اپنی بھیڑ سے الگ ہو گیا ہوں۔"

میں وقت گزاری کے لئے اس کے ساتھ باتوں میں مصروف رہا۔ اس دوران میں ہماری کار نے سواریوں اتارنے والی جگہوں سے لے کر ہر پارکنگ لاٹ کا چکر بھی لگا لیا لیکن میر اکبر کی سیاہ فورڈ کہیں نظر نہیں آ سکی۔ مجھے پہلے ہی توقع تھی کہ ... سے وقت میں دیر کا نقصان سفر روانہ ہونا ممکن نہیں تھا کر ... میں کوئی کسر باقی نہیں چھوڑنا چاہتا تھا۔

میر اکبر خان مارا جا چکا تھا مگر مارے جانے سے پہلے وہ ک...

تھا کہ ویرا طیارے سے تہران گئی تھی اس لئے اس امکان پر بھی ابھی کام کرنا ضروری تھا۔ میں نے شیر شاہ کو ہدایت کی کہ وہ مجھے پارکنگ لاٹ میں چھوڑ دے تاکہ میں ٹرمینل کی عمارت میں جا کر مزید چھان بین کر سکوں۔

چند منٹ کے مختصر سے وقت میں دوسری بار پارکنگ لاٹ میں داخل ہوتے ہوئے مجھے یک گونہ فکر ہوئی کہ پارکنگ فیس وصول کرنے والوں کے ساتھ موجود ائرپورٹ سیکیورٹی فورس کے مسلح اہلکار ہماری کار پہچان کر کسی شبہ کا شکار نہ ہو جائیں۔ کار کی تلاشی کی حد تک مجھے کوئی فکر نہیں تھی لیکن جامہ تلاشی کی نوبت آ جاتی تو ہم دونوں ہی مسلح حالت میں دھر لئے جاتے۔

ائرپورٹ سیکیورٹی کے نوجوان عام طور پر شہری پولیس سے زیادہ مستعد اور چاق و چوبند نظر آتے ہیں لیکن اس وقت جو لوگ ڈیوٹی پر تھے ان کا مشاہدہ تیز نہیں تھا۔ ہم دوسری بار بھی صرف پارکنگ ٹکٹ خرید کر لاٹ میں داخل ہونے میں کامیاب ہو گئے۔

"تم یہیں میرا انتظار کرو۔ میں تھوڑی دیر میں واپس آتا ہوں۔"

یہ کہتے ہوئے میں کار سے اتر کر ٹرمینل نمبر تین کی عمارت کی طرف چل دیا جو بیرونی سے احتیاطاً طور پر ٹرمینل نمبر ایک اور دو کے درمیان میں واقع ہے۔

تنہائی میسر آتے ہی میرا ذہن تیزی کے ساتھ صورت حال کا جائزہ لینے میں مصروف ہو گیا۔

سب سے پہلے مجھے اسپیشل ٹاسک فورس کا لول خان یاد آیا جس نے سندھ میں ٹی کے ناپاک عزائم کو ناکام بنانے میں بھرپور کردار ادا کیا تھا۔ یہ اسی کی محنت کا ثمر تھا کہ بحر ہند اور بحیرۂ عرب کے انتہائی پانیوں میں پاکستانی بحریہ نے ہتھیاروں کی بہت بڑی کھیپ لانے والی لانچ کی تلاش کی مہم شروع کی تھی۔ یہ اور بات تھی کہ بعد میں ایرانی انٹیلی جنس نے انہیں خلیج کے دہانے پر واقع ابو موسیٰ اور تنب نامی جزیرے پر ایک مشتبہ لانچ کی موجودگی کی اطلاع دی۔ بعد میں الحدید نامی اسی لانچ پر جدید ترین اور مہلک ہتھیاروں کے ساتھ گولا بارود کی بہت بھاری غیر قانونی کھیپ لدی ہوئی پائی گئی اور بحریہ کے فرض شناس افسروں اور جوانوں نے خون خرابے کے بغیر کھلے سمندر میں الحدید اور اس کے عملے پر قابو پا لیا تھا بعد میں گھوڑا گزر لا کر فوجی حراست میں لے لیا گیا۔ وہ ایک بہت بڑا اور دور رس واقعہ تھا جس نے اس گھناؤنی سازش کے تانے بانے والوں کو ہلا کر رکھ دیا۔ وہ لوگ بالا دست اور سیاسی محاذ پر ضرورت سے زیادہ باد سوچ تھے اس لئے اس ناکامی کا محرک ان کی انتقامی کارروائی کا پہلا نشانہ بنا اور اسے کھڑے کھڑے کراچی سے اندرون ملک تبدیل کر دیا گیا۔

ان لوگوں کو اس خطے میں اپنی من مانی کرنے سے روکنے میں تنہا ہی دو ملک موثر تھے۔ پہلا ایران کا انٹیلی جنس کا محکمہ تھا جس نے سب سے پہلے الحدید کی نشان دہی کی اور دوسرا پاکستان تھا جس کی بحریہ نے الحدید کے مشن کو عبرت ناک ناکامی کا ایک شاہکار بنا دیا۔ اور وہ دونوں ہی ملک بیک وقت ٹی کی ہٹ لسٹ پر آ گئے تھے اس کا کھلا ثبوت تھا کہ پاکستان میں دور مار میزائل اور بھاری جنگی ہتھیاروں کی غیر قانونی ترسیل میں ناکام ہوتے ہی ٹی نے ویرا کو اس ایٹمی ساز و سامان کی تباہی پر مامور کر دیا تھا جو آخر کار پاکستان اور ایران کے باہمی مفاد اور استحکام کے لئے ایک سنگ میل ثابت ہو سکتا تھا۔

وہ لوگ اپنے مفادات کے تحفظ اور حصول کے لئے حد سے زیادہ مستعد اور خطرناک حد تک باخبر ثابت ہو رہے تھے۔ مجھے حیرت تھی کہ مجھ جیسا بے بساط شخص ان کی دستبرد سے کیسے بچا ہوا تھا؟

بظاہر اس کا ایک ہی سبب نظر آتا تھا کہ جہاں جہاں ان کے مفادات وابستہ تھے وہاں ان کے مخبر اور گرگے پھیلے ہوئے تھے جو اپنے آقاؤں کو پل پل کی خبریں پہنچاتے رہتے تھے جب کہ میں فرد واحد تھا اور اپنی مرضی سے نقل و حرکت کرنے کے لئے آزاد تھا۔ ان کے لئے یہ ممکن ہی نہیں رہا تھا کہ وہ میرے عزائم سے پیشگی آگاہی حاصل کر سکیں۔ اس لئے میں اپنی مرضی سے ان پر وار کر کے کوئی کاری گھاؤ لگاتا ہوا صاف بچ نکلتا تھا اور وہ اپنا سر پیٹتے ہوئے مدافعانہ انداز اختیار کرنے پر مجبور ہو جاتے تھے۔

لیکن یہ بہت برا ہوا تھا کہ فرانسز ویرا کی تحویل میں چلی گئی تھی۔ اگر ویرا اس پر اپنی گرفت مضبوط کرنے میں کامیاب ہو جاتی تو وہ میرے لئے سنگین مسائل پیدا کر سکتی تھی۔ میری سرکشی کی صورت میں وہ فرانسز کی اعضا بریدگی کے بارے میں اپنے عزائم پہلے ہی ظاہر کر چکی تھی۔

ان خیالات میں غلطاں و پیچاں میں نے معلومات والے کاؤنٹر سے رجوع کیا جہاں شفاف شیشے کے عقب میں ایک خوبرو خاتون اپنے نوجوان ساتھی کے ساتھ کسی نرم و نازک بحث میں الجھی ہوئی تھیں۔ مجھے دیکھ لینے کے بعد بھی ان کے انہماک میں کوئی فرق نہیں آیا تو میں نے بہ آواز بلند ان کو اپنی طرف متوجہ کیا۔ چند ثانیوں بعد ہی شکن آلود پیشانی اور تنی ہوئی بھوؤں کے نیچے سے دو خشمگیں مردانہ آنکھیں مجھے گھور رہی تھیں۔

میں نے محسوس کیا کہ سیدھے سادے انداز میں بات کر کے میں اس شخص سے کوئی مدد حاصل نہیں کر سکوں گا اس لئے میں نے جیب میں سے سلور آئی نکال کر دور سے دکھاتے ہوئے دھیمی آواز میں کہا۔ "میرا تعلق ملٹری سیکرٹ سروس سے ہے اور مجھے کچھ معلومات درکار ہیں۔ یہ میرا خفیہ شناختی نشان ہے۔"

سلور آئی کی جھلک دیکھ کر وہ متجسسانہ انداز میں کاؤنٹر پر میری طرف جھکا مگر میں نے اسی اثنا میں سلور آئی دوبارہ اپنی جیب میں ڈالتے ہوئے پوچھا۔ "آج یہاں سے تہران کے لئے کتنی پروازیں گئی ہیں؟"

اس نے اپنے سامنے پڑے ہوئے کلپ بورڈ میں لگے ہوئے کاغذات کی ورق گردانی کرنے کے بعد ایک جگہ رکتے ہوئے بتایا۔ ”آج دوپہر ایران ایئر کی ایک پرواز سوا دو بجے گئی ہے۔“

”اس سے پہلے یا بعد میں کوئی اور پرواز؟“ میں نے زور دے کر سوال کیا۔

اس نے احتیاطاً ایک مرتبہ پھر اپنے سامنے کھلے ہوئے کاغذ پر نگاہ دوڑائی اور مایوسانہ انداز میں سر ہلاتا ہوا بولا۔ ”آج صرف یہی ایک پرواز گئی ہے۔۔۔“ پھر کچھ سوچتے ہوئے رازدارانہ لہجے میں پوچھا۔ ”کیا کوئی جاسوسی معاملہ ہے؟“

”اس پرواز کے مسافروں کی لسٹ مل سکے گی؟“ میں نے آواز دھیمی ہی رکھی۔ ”دراصل بلیک لسٹ پر موجود دو فرد ملک سے فرار ہونے میں کامیاب ہو گئے ہیں۔ ان کی اگلی منزل کا سراغ لگانے کے لئے یہ بہت ضروری ہے۔“

”[illegible] دفتر ہی سے [illegible] مسافروں کی تفصیلات سے ہمارا کوئی تعلق نہیں ہوتا۔ یہ سب ٹریفک یا پرسنل کا کام ہے۔“

”میں اس کام میں زیادہ لوگوں کو ملوث کرنا نہیں چاہتا ہوں نہ اس کی تشہیر پسند کروں گا۔“ میں نے قائل کرانہ لہجے میں کہا۔ ”جہاں مفروروں کے بعد وہ بھی ہو سکتے ہیں۔ وہ دونوں بہت بارسوخ ہیں۔ تمہارے تعاون سے وہ ہاتھ آ گئے تو تمہیں انعام واکرام کے ساتھ شہرت بھی مل سکتی ہے۔“

اس کی آنکھوں میں چمک عود کر آئی۔ ”کوئی بھی پرواز روانہ ہونے کے بعد طیارے پر سوار مسافروں کی فہرست خفیہ رکھی جاتی ہے۔ فہرست لانا مشکل ہے۔ تم مجھے ان کے نام دے دو تو میں چیک کرنے کی کوشش کر سکتا ہوں۔“

”ہو سکتا ہے کہ انہوں نے مفروضہ ناموں پر سفر کیا ہو۔ ایسی صورت میں تمہاری کوشش رائیگاں جائے گی۔“

”پھر تو تمہیں بھی فہرست سے کیا معلوم ہو سکے گا؟“ اس نے معقول اعتراض جڑ دیا۔

”وہ دونوں عورتیں ہیں۔“ اسے معقولیت پر آمادہ پا کر مجھے مجبوراً بتانا پڑا۔ ”انہیں ایک ساتھ بورڈنگ کارڈ جاری کئے گئے ہوں گے۔ ان کی نشستیں بھی ساتھ ساتھ ہوں گی۔ یہ باتیں لسٹ سے ہی معلوم ہو سکتی ہیں۔“

”دیکھو میں کوشش کرتا ہوں۔“ یہ کہہ کر اس نے فون کا ریسیور اٹھایا اور چار بٹن دبا کر کال کر کے غالباً فون سے انٹرکام کا کام لیتے ہوئے اپنے کسی ساتھی سے باتیں کرنے لگا۔ دوران گفتگو میں اس کے چہرے پر شوخی ابھر آئی۔ ایک بار وہ زور سے ہنسا اور چند ثانیوں بعد اس نے سلسلہ منقطع کر دیا۔

”تمہارا مسئلہ حل ہو گیا۔ ان دونوں نے کم از کم تہران کا سفر نہیں کیا ہے۔“ وہ میری طرف متوجہ ہو کر بولا۔ ”اس پرواز کے کراچی سے صرف ایک حاملہ خاتون سوار ہوئی تھی۔ طیارے کے ٹیک آف سے قبل درد شروع ہو جانے کی وجہ سے اسے بھی ایمرجنسی میں آف لوڈ کر دیا گیا۔ اس طرح آج کراچی سے کوئی عورت تہران کے سفر پر روانہ نہیں ہوئی۔ تم ان دونوں کو کراچی ہی میں تلاش کرنے کی کوشش کرو۔“

میں گرمجوشی کے ساتھ اس کا شکریہ ادا کرتا ہوا واپس کار کی طرف چل دیا۔

ودیا اور عزالہ کے فضائی سفر کا امکان ختم ہو جانے کے بعد جہاں مجھے یہ خوشی ہوئی کہ ان دونوں کو کراچی ہی میں تلاش کیا جا سکتا ہے وہاں یہ فکر بھی لاحق ہو گئی کہ کہیں ودیا شہر بھر میں بھٹکنے کے بعد شب بسری کے لئے دوبارہ میر اکبر خان کے گھر نہ جائے جہاں سلطان شاہ اس کی تاک میں رکھوالی کر رہا تھا۔

”واپس راوی روڈ چلو!“ میں نے کار میں سوار ہو کر شیر شاہ سے کہا۔ میرا موڈ دیکھ کر اسے مجھ سے کوئی سوال کرنے کی ہمت نہیں ہوئی تھی۔ اس نے انجن اسٹارٹ کر کے تیزی کے ساتھ کار باہر نکال لی۔

میں راستے میں سگریٹ نوشی کے دوران انہی خیالات میں الجھا رہا لیکن ٹیپو سلطان روڈ اور شاہراہ فیصل والے سگنل عبور کرتے ہی میری نگاہ کافی آگے دائیں طرف مکانوں کے درمیان سے اٹھتے ہوئے کثیف دھوئیں اور شعلوں پر پڑی اور میں مضطرب ہو گیا۔

”ذرا تیز چلاؤ!“ میں نے اضطراری طور پر شیر شاہ سے کہا اور اپنی لمبی کار ہوا سے باتیں کرنے لگی۔

کثیف دھوئیں کے بادلوں میں لپٹے ہوئے اور بلند شعلوں سے فاصلہ کم ہونے کے ساتھ ہی میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہونے لگیں کیونکہ زنجیری دھوئیں کا مخرج کم و بیش وہی علاقہ نظر آ رہا تھا جہاں میر اکبر خان کا آبائی مکان واقع تھا۔ میرا دل سلطان شاہ کی سلامتی کے لئے دھڑکنے لگا۔

میں اس وقت ائیرپورٹ سے شہر آنے والی راہ پر تھا اس لئے راوی روڈ پر داخل ہونے کے لئے پہلے مجھے آگے جانا پڑا جہاں سے یوٹرن لے کر میں راوی روڈ پر جا سکتا تھا۔ آگے جاتے ہوئے میں نے دیکھا کہ راوی روڈ پر لوگوں کا ہجوم اور دھوئیں کا بادل موجود تھے اور آگ بھی وہیں لگی ہوئی تھی۔

میرے لئے وہ خیال کہ سلطان شاہ کو اس مکان میں بند کر کے زندہ جلا دیا گیا ہوگا سوہان روح تھا۔ راوی روڈ کی صورتحال دیکھ کر شیر شاہ بھی مجھ سے کچھ پوچھے بغیر میرے اضطراب کی تہہ تک پہنچ چکا تھا اس لئے اس نے راوی روڈ پر پہنچنے میں بہت پھرتی سے کام لیا تھا۔

اس وقت رات ڈھل چکی تھی اور صبح بہت قریب تھی۔ وہ ایسا وقت تھا جب بے خوابی کے دائمی مریضوں کو بھی نیند آ لیتی ہے۔

لیکن دن بھر نسبتاً غیر معروف اور ویران رہنے والی اس سڑک پر لوگوں کا بہت بڑا ہجوم جمع تھا جس کی وجہ سے کار آگے لے جانا مشکل نظر آ رہا تھا۔ اس بھیڑ سے آگے دور مکانوں کا وردی پوش عملہ پانی کی تیز دھاروں سے آگ بجھانے کی کوشش کر رہا تھا۔ اس وقت ہوائیں چل رہی تھیں اس لئے کثیف دھوئیں کی چادر میں لپٹے ہوئے شعلے فضا میں رخ بدل بدل کر بھڑک رہے تھے۔

میرے ایما پر شبیر شاہ نے کار ایک کنارے پارک کر دی اور ہم دونوں اس کے دروازے لاک کر کے تیزی کے ساتھ ہجوم کی طرف بڑھ گئے۔ وہاں اس قدر شدید آگ لگی ہوئی تھی کہ اس کی تپش دور تک محسوس کی جا رہی تھی۔ میر اکبر خان کے قرب و جوار میں رہنے والوں پر خوف و دہشت کی ہولناک لہر مسلط تھی۔ بستروں سے نکلنے والے مرد، عورتیں اور بچے اپنے ہاتھوں میں زیورات کے ڈبے اور قیمتی مال و متاع کی گٹھریاں ہاتھوں میں سنبھالے کم امیدی کے عالم میں فلک بوس شعلوں کا جائزہ لے رہے تھے۔ یہ خوف ان کے چہروں پر کندہ تھا کہ اگر اس آگ پر قابو نہ پایا جا سکا تو بھڑکتے ہوئے شعلے ان کے گھروں کو بھی چاٹ جائیں گے۔

کچھ مکانوں میں چیخ و پکار سے قیامت کا سماں بندھا ہوا تھا۔ وہ ان لوگوں میں سے معلوم ہوتے تھے جو مرتے دم تک دنیا کی آسائشوں اور مال و متاع کو ہاتھ سے نہیں چھوڑتے۔ وہ آگ کے پھیلنے سے قبل اپنے گھروں کا سارا مال و اسباب سمیٹ لینا چاہتے تھے تاکہ ان کے گھر کے در و دیوار کے علاوہ کوئی فاضل تنکا بھی شعلوں کی زد میں آ کر راکھ میں تبدیل نہ ہو سکے۔

وہ میرا سرسری سا مشاہدہ تھا۔ زندگی کی ان تلخ حقیقتوں سے روشناس ہونے کے لئے میں ایک لمحے کے لئے بھی کہیں نہیں رکا بلکہ بھیڑ کو چیر کر اپنی راہ بناتا ہوا مسلسل آگے بڑھتا رہا۔

آخر کار میں نے کافی فاصلے سے وہ دلخراش منظر دیکھ ہی لیا۔ میر اکبر خان کا پورا مکان بھیانک شعلوں میں گھرا ہوا تھا۔ پہلی ہی نظر میں اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ وہ آگ مکان کے اندر سے شروع نہیں ہوئی تھی۔ ایسا ہوا ہوتا تو وہاں آگ کے شعلے کھڑکیوں اور روشندانوں سے باہر لپکتے ہوئے نظر آتے لیکن وہاں آگ باہر سے اندر کی طرف بڑھ رہی تھی۔ میں نے لوگوں سے سنا کہ آگ لگتے ہی وہاں ایک دھماکے کی آواز کے ساتھ فضا میں پیٹرول کی تیز بو محسوس ہوئی تھی۔ اس بنا پر قیاس آرائیوں میں قیاس کیا جا رہا تھا کہ وہاں اتفاقیہ آگ نہیں لگی تھی بلکہ دیدہ دانستہ پیٹرول چھڑک کر آگ لگائی گئی تھی۔

آگ بجھانے والی گاڑیوں کا عملہ اپنی جانیں ہتھیلی پر رکھ کر نہایت کم فاصلے سے آگ سے لڑ رہا تھا لیکن اندازہ ہو رہا تھا کہ وہ کافی دیر تک ان شعلوں کو سرد کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکیں گے۔ پھر آگ بجھ جانے کے بعد بھی میر اکبر خان کے مکان کے جلتے ہوئے ڈھانچے میں فوری طور پر داخل ہونے کا کوئی امکان نہیں تھا۔ وہ مکان آگ کی حدت سے بھٹی کی طرح دہک رہا ہوتا پھر یہ خطرہ بھی لاحق ہوتا کہ آگ اور پانی کی یلغار میں مجروح ہونے والی چھتیں اور دیواریں چٹخ کر کہیں یک بیک نیچے نہ آ رہیں۔ یعنی دن طلوع ہونے سے پہلے مکان کے اندر پھنسے ہوئے افراد کے مقدر کے بارے میں کچھ بھی جاننا ممکن نہیں تھا۔

میں وہاں کے حالات چھوڑ کر ایئرپورٹ کے لئے روانہ ہوا تھا وہ ہر طرح سے اطمینان بخش اور سلطان شاہ کے قابو میں تھے۔ میر اکبر خان ہیم کمن کا نشانہ بن کر جہنم واصل ہو چکا تھا۔ اس کا تنومند ملازم کلوروفارم کے زیر اثر پڑا ہوا تھا۔ یہ ممکن ہی نہیں تھا کہ وہ ملازم سلطان شاہ کے لئے کسی خطرے کا باعث بنتا اس لئے میرے ذہن میں بس دیرا کا نام جم کر رہ گیا۔

اس وقت پورے شہر میں صرف وہی ہمارے لئے ہوا بنی تھی۔ میر اکبر خان نے میرے تشدد کے تحت دیرا کی حمایت اور مخالفت میں بہت سی باتیں کی تھیں جن سے اس کی صحیح نیت کا اندازہ لگانا بہت دشوار کام تھا۔ اس کے بیان کے مطابق دیرا فضائی راستے سے تہران جا چکی تھی لیکن میر اکبر خان کی سیاہ فورڈ کے ایئرپورٹ پر نہ پائے جانے سے وہ مفروضہ غلط ثابت ہو چکا تھا۔

مجھے یہ سوچ کر وحشت ہو رہی تھی کہ تہران روانگی کا پروگرام ملتوی ہو جانے کی وجہ سے دیرا شب بسری کے لئے وہاں ٹکی ہوگی اور اندر کسی تکلیف یا گڑبڑ کا اندازہ لگانے کے بعد اس نے نہایت محتاط طریقے پر اندر کی صورت حال کا کھوج لگایا ہوگا جس کے نتیجے میں اسے مکان کے اندر سلطان شاہ کی موجودگی اور اکبر کی ہلاکت کا علم ہو گیا۔ اکبر کی لاش سامنے آتے ہی اسے اندازہ ہو گیا ہوگا کہ سلطان شاہ ہیم کمن سے مسلح تھا۔ دوسری طرف وہ خود غزالہ کو ساتھ لئے پھر رہی تھی جسے اندر کے حالات کا کوئی علم نہیں تھا۔ ان حالات میں دیرا کے لئے بہترین راہ یہی تھی کہ سلطان شاہ سے ٹکرا کر غزالہ کے فرار کا خطرہ مول لینے سے گریز کرتے ہوئے مکان کے گرد پیٹرول چھڑک کر آگ لگا دے تاکہ سلطان شاہ اندر ہی جل کر بھسم ہو جائے۔

**اس دلچسپ ترین داستان کے بقیہ واقعات دسویں حصے میں ملاحظہ فرمائیں**

سسپنس کا تعمیری سلسلہ، آئندہ نسلوں کو زہر فروخت کرنے والوں کی تصویریں

میں نے جتنا غور کیا، وہ نظریہ اسی قدر راسخ ہوتا چلا گیا۔

اس دوران میں شبیر شاہ بغور میرا جائزہ لیتا رہا تھا۔ اسے بھی سلطان شاہ کی وہاں موجودگی کا علم تھا۔ پھر وہاں موجود بھیڑ بھاڑ میں سلطان شاہ کا دور دور تک پتا نہیں تھا اس لئے وہ میری ذہنی اذیت اور دلی کیفیت کو بخوبی سمجھ رہا تھا۔ اس نے میرا ہاتھ تھاما اور ہجوم میں واپسی کا راستہ بنانے لگا۔

میں کوئی مزاحمت کئے بغیر کسی سحر زدہ معمول کی طرح اس کے ساتھ چل دیا۔

"ضروری نہیں کہ یہاں وہی کچھ ہوا ہو جو تم سوچ رہے ہو۔" دوبارہ کار میں بیٹھنے کے بعد شبیر شاہ نے جھجکتے ہوئے تسلی آمیز لہجے میں کہا۔ "جب تک فائر انجن والے اور مکان کے آتش زدہ حصے کو ٹھنڈا کر کے اندر نہیں پہنچ جاتے اس وقت تک اندر کی صورت حال کے بارے میں کچھ نہیں کہا جا سکتا۔"

"لیکن یہ تو تمہیں بھی معلوم ہے کہ ہم اسے مکان میں چھوڑ کر گئے تھے۔"

"ہاں! تم ٹھیک کہہ رہے ہو لیکن وہ دودھ پیتا بچہ نہیں بلکہ ایک جوان مرد ہے۔" وہ ادب اور احترام کو ملحوظ رکھتے ہوئے بولا۔ "ویسے آج کل ہمارے ستارے ہی کچھ گردش میں آئے ہوئے ہیں۔ تم بھی سب سے پہلے بری خبریں سن کر تھک چکے ہو۔ میرا خیال ہے اب فوراً کہیں چل کر آرام کرنا زیادہ موزوں ہوگا۔ اس وقت تک یہاں آگ بھی ٹھنڈی ہو چکی ہوگی۔ اس دوران میں ہم واپس لوٹ آئیں گے۔"

اس کی بات خاصی حد تک درست تھی۔ ایک طرف بری خبریں میرا تعاقب کر رہی تھیں تو دوسری طرف بے نتیجہ بھاگ دوڑ نے مجھے تھکا ڈالا تھا۔ میں نے اس کی تجویز پر کوئی تبصرہ نہیں کیا اور اس نے میری خاموشی کو رضامندی سمجھتے ہوئے کار چلا دی۔

وہ مجھے ٹریڈ لائن کے دفتر لے جانا چاہ رہا تھا جہاں بابا کے کل وقتی کارکنوں کے لئے مکمل رہائشی سہولتیں موجود تھیں مگر میں اس وقت بھیڑ بھاڑ کا سامنا کرنے کے موڈ میں نہیں تھا اس لئے میں نے گورا قبرستان کے چوراہے سے آگے نکلنے کے بعد اسے ہوٹل چلنے کی ہدایت کی اور سگریٹ سلگا کر خیالوں کی دنیا میں کھو گیا جہاں اس وقت صرف اور صرف سلطان شاہ کا راج تھا۔ غزالہ بھی پس پردہ چلی گئی تھی۔

ہم دونوں نے اس ہوٹل میں دو بستروں والا ایک ہی کمرا حاصل کیا تھا۔ جیسے ہی ہم نے کاؤنٹر کے عقب میں اونگھتے ہوئے استقبالیہ کلرک سے اپنے کمرے کی چابی طلب کی تو اس نے کی بورڈ کا جائزہ لینے کے بعد مجھے بتایا کہ کمرے کی چابی وہاں موجود نہیں تھی۔

میرے لئے وہ پہلی خوش خبری تھی۔ کاؤنٹر پر چابی نہ ہونے کا یہ مطلب تھا کہ میرے کمرے میں پہلے سے کوئی موجود تھا اور وہ سلطان شاہ کے علاوہ کوئی نہیں ہو سکتا تھا۔

وہ خبر سن کر میں اس قدر مسرور ہوا کہ شبیر شاہ کو حیران و پریشان چھوڑ کر پوری قوت سے دوڑتا ہوا سیڑھیوں کی طرف بڑھا

اور کشادہ زینے پھلانگتا ہوا آناً فاناً میں اپنے کمرے کے بند دروازے کے سامنے پہنچ گیا۔ چند ثانیوں تک مبہوت رہنے کے بعد شیر شاہ بھی لپکتا ہوا میرے پیچھے آگیا تھا۔

میری مضطربانہ دستک کے جواب میں اندر سے سلطان شاہ کی جھلائی ہوئی آواز سنائی دی۔ "کون ہے؟ دروازہ مت توڑو۔ میں آرہا ہوں۔" اس نے اندر سے دروازہ مقفل کیا ہوا تھا۔

دروازہ کھلتے ہی میں نے بے اختیار ہو کر والہانہ انداز میں اسے اپنی بانہوں میں سمیٹ کر سینے سے لگا لیا۔ سلطان شاہ سمجھ نہ سکا کہ میں اتنا جذباتی کیوں ہو رہا تھا۔

"خدا کا شکر ہے کہ تم صحیح سلامت ہو۔" میں اس کے ساتھ اسی حالت میں کمرے میں داخل ہوتے ہوئے بولا "ورنہ میں تو فکرمند ہو گیا تھا کہ کہیں تم آگ میں نہ گھر گئے ہو۔"

"ہم نے تمہیں اس مکان میں چھوڑا تھا۔ تم یہاں کب اور کیسے پہنچ گئے؟" شیر شاہ نے میرے جملے کو ناکافی سمجھتے ہوئے ایک ہی فقرے میں پوری صورت حال کی وضاحت کر ڈالی۔

"ویرا وہاں کس وقت پہنچی تھی؟" شیر شاہ کے خاموش ہوتے ہی میں نے سوال کر دیا۔

سلطان شاہ بے ساختہ ہنس پڑا اور بولا "تم دونوں پے در پے سوالات کیے جا رہے ہو۔ کم از کم مجھے جواب دینے کا موقع تو دو۔ اب بوکھلانے کی کیا ضرورت ہے؟ میں زندہ و سلامت تمہارے سامنے موجود ہوں۔ دراصل وہاں جو کچھ ہوا، اس میں حیثوے واری مجھ پر ہی آتی ہے۔"

"وہی تو میں بھی جاننا چاہتا ہوں کہ صورت حال یک بیک تمہارے قابو سے باہر کیسے ہو گئی؟" میں نے آرام سے صوفے پر دراز ہوتے ہوئے کہا۔ میرے اشارے پر شیر شاہ بھی بیٹھ چکا تھا۔

"ویرا کا سایہ بھی نظر نہیں آیا۔ یہ سارا کیا دھرا اسی بدنصیب ملازم کا تھا جو اپنے کمرے میں بندھا ہوا بے ہوش پڑا ہوا تھا۔ وہ کمبخت بری موت مرا ہے۔ خود مصیبت اور آگ میں گھرا ہوا ہونے کے باوجود اس کا حشر دیکھ کر میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے تھے۔"

"اب تجسس بڑھانے کے بجائے پوری کہانی ہی سنا ڈالو تو زیادہ بہتر رہے گا۔" شیر شاہ نے کہا۔ "یاس کو تمہاری طرف سے ناکافی بیان پریشانی لاحق ہو گئی تھی جو کہانی سن کر ہی دور ہو سکتی ہے۔"

سلطان شاہ بستر پر بیٹھتے ہوئے بولا "دراصل میں نے میر اکبر خان کے پالتو طوطے کا گلا کاٹ کر اس کا خون احتیاط سے ایک پیالے میں جمع کر لیا تھا جو کچن ہی میں موجود تھا۔۔۔"

"یہ کس طوطے کا ذکر ہے؟" شیر شاہ نے اس کی بات کاٹ کر پوچھا۔

میں نے برا سا منہ بنا کر اسے گھورا اور کہا "پہلے اسے اپنی بات پوری کر نے دو۔ یہ جرح بعد میں کر لینا۔ وہ بتا چکا ہے کہ وہ میر اکبر خان کا پالتو طوطا تھا اور تم اس کا شجرہ جاننا چاہ رہے ہو۔"

وہ شرمسار ہو کر خاموش بیٹھا رہا اور سلطان شاہ پھر بولنے لگا۔

"میرے نزدیک اہم نکتہ یہ تھا کہ میر اکبر خان کے بے گناہ ملازم کو ہلاک نہ کیا جائے بلکہ اسے ہوش میں آتے ہی اس قدر خوفزدہ کیا جائے کہ وہ فرار ہونے کے بعد دوبارہ ادھر کا رخ کرنے کی ہمت نہ کر سکے۔ تمہارے چلے جانے کے بعد غیر متوقع طور پر وہ جلد ہی ہلنے جلنے لگا۔ اس کے ہوش میں آنے کے آثار دیکھتے ہی میرے ذہن میں ایک نئی تدبیر آگئی۔ میں نے کچن میں جا کر طوطے کا خون اپنے دہانے کے ارد گرد لگا لیا اور دوبارہ اس کے سر پر سوار ہو گیا۔ تھوڑی دیر بعد وہ ہوش میں آیا تو مجھے دیکھتے ہی خوفزدہ ہو گیا۔ میں نے کسی جنونی کے سے انداز میں اس کی کھوپڑی کو بار بار چومتے ہوئے اسے آزاد کیا اور اسے بتایا کہ مجھے انسانی مغز اور کھوپڑیاں غذا کے طور پر بہت پسند ہیں۔ میں نے جب اسے اپنے ساتھ لے جا کر میر اکبر خان کی بغیر سر کی لاش دکھائی تو وہ بدحواس ہو گیا۔ میں نے اسے ڈرانے کے لیے مزید کہا کہ اس کے مالک کا مغز چھوٹا تھا اس لیے ہو سکتا ہے کہ صبح ہونے تک اس کی بھی باری آجائے۔ میرے چہرے اور اکبر کی جلی ہوئی گردن پر لگے ہوئے خون کی بنا پر شاید اسے یقین ہو گیا کہ وہ کسی آدم خور کے ہتھے چڑھ چکا ہے۔ اس سے فضول باتیں کرتے ہوئے میں نہ صرف نشے میں ہونے کی اداکاری کرتا رہا بلکہ میں نے اسے یہ بھی بتایا کہ انسانی مغز اور ہڈی میں زبردست خمار ہوتا ہے۔ اگر مجھے اس کا خیال نہ ہوتا تو میں اس کے مالک کو ٹھکانے لگانے کے بعد گھنٹوں سوتا رہتا۔ میں دانستہ اس کی طرف سے بے پروائی اختیار کر کے اسے اکسا رہا تھا جس کا خاطر خواہ نتیجہ برآمد ہوا۔ وہ موقع ملتے ہی دروازہ کھول کر فرار ہو گیا۔ میں دروازہ مقفل کر کے منہ ہاتھ دھونے میں مصروف ہو گیا تاکہ باہر نکلنے کے قابل ہو سکوں۔ لیکن اسی اثنا میں میرے نتھنوں میں پٹرول کی بو آئی جسے میں نے نظرانداز کر دیا۔"

"تھوڑی دیر بعد پٹرول کی بو تیز ہو گئی تو مجھے تشویش ہونے لگی۔" قدرے توقف کے بعد اس نے دوبارہ بتانا شروع کیا۔ "میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ باہر کوئی کارروائی ہو رہی ہو گی۔ میں مختلف کمروں میں جھانکتا پھر رہا تھا کہ اچانک باہر سے بھک کی ایک زوردار آواز آئی جیسے آتش گیر مادے کے کسی ذخیرے نے آگ پکڑ لی ہو۔ اس کے ساتھ کھڑکیوں پر پڑے ہوئے دبیز پردوں کے پیچھے سے تیز روشنی اندر پڑنے لگی۔ اس وقت مجھے ہوش آیا اور میں تیزی سے عقبی دروازے کی طرف دوڑا۔ دروازہ کھولتے ہی ہوا کے زور سے شعلے اندر آنے لگے اور فضا میں دلخراش انسانی چیخیں سنائی دیں۔ گھر میں دیوانہ وار چکرانے کے بعد مجھے اندازہ ہوا کہ مکان کے چاروں طرف پٹرول ڈال کر آگ لگائی گئی تھی۔ کئی مقامات پر وہ آگ مکان کے اندر داخل ہو چکی تھی۔ پردوں کے ساتھ ہی قالین اور خشک فرنیچر بھی دھڑا دھڑ جلنا شروع ہو گیا تھا۔ میں بمشکل تمام ایک ایسے مقام تک پہنچنے میں کامیاب

ہوا جہاں آگ کا زور کم تھا۔ میں شعلوں کو عبور کر کے باہر نکلا تو اکبر خان کا ملازم ایک طرف پڑا ہوا بری طرح جاں بلب ہو رہا تھا۔ اس کے کپڑوں میں آگ لگی ہوئی تھی اور احاطے میں جا بجا جیرول کے خالی کین بکھرے ہوئے تھے۔ میں ابھی تک یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ اکبر کے مکان میں اتنا زیادہ پیٹرول کیوں موجود تھا مگر ایک بات یقینی نظر آ رہی تھی کہ مکان کے گرد پیٹرول ڈالتے ہوئے' غالباً اس کا لباس بھی پیٹرول میں بھیگ گیا تھا اور جب اس نے مکان کو نذر آتش کرنے کی کوشش کی تو اس کے لباس نے بھی آگ پکڑ لی۔ جب میں نے اسے دیکھا تو وہ آگ میں جھلس کر نا قابل شناخت ہو چکا تھا اور چند ہی لمحوں کا مہمان تھا۔"

"وہاں سے نکلتے ہی تم سیدھے ہوٹل بھاگ آئے؟" میں نے پوچھا۔

"اس وقت میرے اوسان خطا ہو چکے تھے۔ ہولناک شعلوں میں زندہ جل جانے کا تصور ہی لرزہ خیز تھا۔ مجھے معلوم تھا کہ تم ایئرپورٹ کا چکر لگا کر وہیں واپس آؤ گے لیکن اس ڈراؤنے تجربے سے گزرنے کے بعد مجھ میں وہاں رکنے کی ہمت نہیں تھی۔ آگ بھڑکتے ہی وہاں بھیڑ لگنی شروع ہو گئی تھی۔ میرے وہاں رکنے میں کچھ خطرات بھی مضمر تھے اس لئے میں نے زمری سے ٹیکسی پکڑ کر ہوٹل چلا آیا۔ میرا خیال ہے کہ کلوروفارم کے اثرات سے نجات پانے کے بعد وہ گزرے ہوئے واقعات کو فراموش کر بیٹھا تھا۔ میرے خون آلود چہرے اور ہاتھوں کے ساتھ ہی اپنے اچانک کالے جوان دھڑ دیکھ کر وہ سمجھا ہو گا کہ میں کوئی آدم خور جناتی مخلوق ہوں جسے آگ ہی سے فنا کیا جا سکتا ہے اور وہ آتش زنی کی کارروائی میں ملوث ہو گیا۔ ہو سکتا ہے کہ اس کے نیم مفلوج ذہن میں کچھ لغو طلسماتی کہانیوں کا وہ تصور جاگ اٹھا ہو کہ میرے جلتے ہی اس کا آقا اپنے سر سمیت دوبارہ زندہ ہو سکتا تھا۔"

"یہ سب فضول باتیں ہیں۔ اگر وہ کوئی عام گھریلو ملازم ہوتا تو اپنی جان بچنے پر خدا کا لاکھ لاکھ شکر ادا کرتا اور اپنی ساری وفاداریوں کے باوجود کسی محفوظ جائے پناہ کی طرف بھاگ لیتا۔ اس نے وہاں رک کر جو خوفناک حرکت کی' اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ شیش کا کوئی کارندہ تھا۔ وہ اپنی حماقت اور کم فہمی کی وجہ سے مارا گیا ورنہ وہ اکبر کی موت کا انتقام لے کر اپنے بڑوں کے سامنے سرخرو ہو سکتا تھا۔"

"تم نے ویرا کے بارے میں کیوں سوال کیا تھا؟" سلطان شاد نے پوچھا۔

"اس کا کہیں سراغ نہیں مل سکا۔ میر اکبر خان کی سیاہ فورڈ بھی اپنی جگہ نہیں ہے۔"

"اس کا مطلب ہوا کہ ہم جہاں تھے' وہیں کھڑے ہوئے ہیں۔" میرے جواب سے اسے مایوسی ہوئی تھی۔

جب تک سلطان شاد سامنے نہیں آیا تھا' مجھے اس کی طرف سے شدید تشویش اور فکر لاحق تھی لیکن اس سے ملاقات ہونے کے بعد مجھے غزالہ کی فکر دامن گیر ہو گئی تھی۔ وہ ویرا کی حفاظت میں تھی۔ اس بار ویرا کے عزائم بھی بہت سنگین تھے۔ وہ شہر ہی میں موجود تھی یا سڑک کے راستے وہاں سے ایران کے لئے روانہ ہو چکی تھی' یہ امر یقینی تھا کہ وہ اپنے پیغام کے مطابق' میر اکبر خان کی خیریت معلوم کرنے کی کوشش ضرور کرتی اور جب اسے معلوم ہوتا کہ میر اکبر خان بدقسمتی کی زد میں آ چکا ہے تو وہ لامحالہ ساری ذمہ داری مجھ سے منسوب کر کے غزالہ کے ساتھ بدسلوکی پر تل جاتی۔ ان امکانات کی وجہ سے یہ ضروری ہو گیا تھا کہ ہم جلد از جلد ویرا تک پہنچیں۔

اس وقت مجھے اول خان کی کمی شدت سے محسوس ہو رہی تھی اگر وہ کراچی میں موجود ہوتا تو اس کی مدد سے ویرا کے گرد گھیرا تنگ کیا جا سکتا تھا۔ سب سے پہلی بات تو یہ ہوتی کہ اول خان اپنے رسوخ سے کام لے کر کسی سرکاری یا نیم سرکاری ادارے سے کسی ہیلی کاپٹر کا بندوبست کر سکتا تھا جس کے ذریعے کراچی سے' حب کے راستے کوئٹہ جانے والی نیم پختہ اور ناپختہ سڑک پر ایک طویل پرواز کر کے چند گھنٹوں میں یہ پتا چلایا جا سکتا تھا کہ سیاہ کار اس راستے پر گئی تھی یا نہیں۔

سیاہ فورڈ کے دیکھ لئے جانے کی صورت میں سارا کھیل وہیں ختم ہو سکتا تھا۔ اونچے اونچے ریتیلے ٹیلوں اور چٹانی سلسلوں کے درمیان سے گزرنے والی نام نہاد سڑک پر سفر کرنے والے لوگ' کسی بھی فضائی مشن کا مقابلہ نہیں کر سکتے تھے۔ فضا سے کارروائی کر کے غزالہ کو اس کی تحویل سے آزاد کرایا جا سکتا تھا۔

دوسری طرف اول خان کی تقرری شہر میں پھیل کر سیاہ فورڈ کی تلاش کی بھرپور مہم شروع کر سکتی تھی۔ لیکن یہ بدقسمتی ہی تھی کہ وہ کسی نا کردہ جرم کی پاداش میں شہر بدر کیا جا چکا تھا۔

میں نے اس امکان پر بھی غور کیا کہ اول خان میرا ذاتی دوست نہیں تھا۔ اس سے میری ملاقات ایک اہم افسر کے ایما پر ہوئی تھی جو شیش جانو باجوہ کے آدمیوں کے ہاتھوں' محفوظ ہاسوں اور ان کے لواحقین کے انتقامی قتل کی تفتیش پر مامور کیا گیا تھا۔ بعد میں اول خان کے خلوص اور ذاتی خوبیوں کی بنا پر میرے اور اس کے تعارف نے گہرے ذاتی مراسم کی صورت اختیار کر لی۔ ایک صورت یہ بھی ہو سکتی تھی کہ میں اسپیشل ٹاسک فورس میں اول خان کے عہدے پر آنے والے نئے شخص سے رابطہ قائم کر کے ملاقات کر کے اس کا تعاون حاصل کرنے کی کوشش کرتا لیکن وہ کوئی سہل کام نہیں تھا۔ اول خان کے جانشین سے تعارف حاصل کرنے کے بعد میں اسے مطمئن کرنے کا پابند ہو جاتا جس کی وجہ سے میری آزادی متاثر ہوتی جب تک وہ مطمئن ہوتا' ویرا میرے ہاتھ سے نکل چکی ہوتی۔

دوسری طرف اول خان بہت ہوشیار اور فراخدل آدمی تھا۔

اس نے میری کمزوریوں سے واقف ہونے کے باوجود کبھی ان جرائم کے حوالے سے مجھ پر دباؤ ڈالنے کی کوشش نہیں کی جو ملکی قوانین کے تحت سنگین جرائم میں شمار کیے جاتے تھے۔ وہ سمجھتا تھا کہ مجھ سے ایسے جرائم حالات کے ناقابلِ برداشت دباؤ کے تحت سرزد ہوئے تھے اور ان کے ارتکاب میں کسی ذاتی منفعت کے حصول سے زیادہ ملکی مفاد کے تحفظ کا جذبہ کارفرما تھا۔ اگر اس کا جانشین اس سے مختلف ذہنی ساخت کا مالک ہوتا تو ان ہی جرائم کی بنیاد پر مجھے نہ صرف خود زیر کر سکتا تھا بلکہ اس کے بعد پولیس کے حوالے بھی کر سکتا تھا۔ اس لئے میں نے اس خیال کو اپنے سر سے جھٹک دیا۔

یہ غنیمت تھا کہ اس بار ویرا کی تلاش کی مہم پر نکلنے سے پہلے میں نے سیٹھ حبیب جیوانی کو ایک حد تک اعتماد میں لے لیا تھا۔ اسے غزالہ کے معاملے کی بھنک بھی نہیں ملنے دی تھی۔ لیکن یہ ضرور بتا دیا تھا کہ میں ویرا کا قصہ ہمیشہ کے لئے ختم کرنا چاہتا تھا۔ اسی وجہ سے میں نے شیر شاہ کو اپنے ساتھ لے لیا تھا۔ میرا کبر خان سے ہونے والی گفتگو سے اسے دور رکھ کر میں نے غزالہ کا معاملہ صیغۂ رازداری میں رکھا تھا۔ اس کے نزدیک سارا معاملہ صرف اتنا تھا کہ ویرا خطرہ بھانپ کر فرار ہونے میں کامیاب ہو گئی تھی۔ لیکن ہم نے اس کے ایک اہم مہرے کو جہنم واصل کر دیا تھا جبکہ دوسرا اپنی ہی غلطی کی وجہ سے آگ میں جل مرا تھا۔

لیکن درحقیقت بات صرف اتنی ہی نہیں تھی۔ میں سلطان شاہ سے ایٹمی ساز و سامان کی چھ سو ٹن وزنی اس کھیپ کے بارے میں بات کرنا چاہتا تھا جو ایران سے پاکستان منتقل کی جانے والی تھی۔ میرے لئے جہاں غزالہ کی ذات اہم تھی وہیں یہ بھی ضروری ہو گیا تھا کہ ویرا کا تخریبی مشن کامیاب نہ ہو سکے۔

"تم نے بھی ساری رات جاگتے ہوئے گزاری ہے۔" اپنا ذہن بنا لینے کے بعد میں نے مکاری اختیار کرتے ہوئے شیر شاہ سے کہا۔ "سلطان شاہ کی خیریت مل جانے کے بعد ویرا کی تلاش کی مہم رہ جاتی ہے جو کسی بھی وقت شروع کی جا سکتی ہے۔ میرا خیال ہے کہ تم جا کر آرام کرو۔ ضرورت ہوئی تو میں تمہیں طلب کر لوں گا۔ چیف سے بات ہو تو اسے اب تک کے حالات سے آگاہ کر دینا۔"

"اور اگر اس نے یہ جاننا چاہا کہ ویرا ایران کی طرف کیوں فرار ہوئی ہے؟" اس نے پوچھا۔

"اول تو ابھی اب تک یقین ہی نہیں ہو سکا کہ وہ یہیں ہے یا بھاگ گئی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اس کے آدمی نے مرنے سے پہلے ہمیں غلط راہ پر ڈالنے کی کوشش کی ہو اور اگر وہ فرار ہو بھی گئی ہے تو چیف یہ احمقانہ سوال ہرگز نہیں کرے گا۔ یہ سوال ہر اس مجرم کے بارے میں کیا جا سکتا ہے جو جدھر روپوش ہوتی ہو۔ بالفرض یہ سوال کر ہی لیا جائے تو میں یہی کہہ سکوں گا کہ اس نے اپنی منزل کے انتخاب میں مجھ سے کوئی مشورہ لینے کی ضرورت نہیں سمجھی۔ وہ مجھ سے بات کرتی تو میں ضرور اسے بنالولا جانے کا مشورہ دیتا۔"

وہ کھسیانے ہوئے انداز میں ہنس کر رہ گیا۔ کیونکہ میری وضاحت نے اسے لاجواب کر دیا تھا۔

سینڈو کی موت بلکہ قتل کے بعد اسے مافیا میں ابھرنے کا نیا موقع ملا تھا۔ مقامی مافیا میں چیف کے بعد میری دوسری پوزیشن تھی۔ اس لئے شیر شاہ میرے ساتھ رہ کر اپنی صلاحیتوں کے اظہار کا وہ سنہری موقع گنوانا نہیں چاہتا تھا۔ اشرف آباد والے فلیٹ کے احمقانہ واقعے اور پھر راضی روڈ پر ناجے کی بدترین ناکامی نے بھی اسے خفت سے دوچار کیا ہوا تھا۔ اس لئے اس نے میرے ساتھ رکے رہنے پر خاصا اصرار کیا لیکن اس کی موجودگی میری سرگرمیوں سے میل نہیں کھاتی تھی۔ اس لئے میں نے سختی کے ساتھ اسے روانہ کر دیا۔

اس کے چلے جانے کے بعد میں نے سلطان شاہ کے ساتھ کھل کر تبادلۂ خیال شروع کر دیا۔

ایران سے اہم ایٹمی آلات اور ساز و سامان کی پاکستان منتقلی کے ذکر پر اس کا منہ حیرت سے کھل گیا۔ اس کے لئے یہ بات تشویشناک تھی کہ اس قدر اہم کارروائیوں کی خبریں دشمنوں تک کیسے پہنچ جاتی ہیں۔ وہ یہ بات بھول رہا تھا کہ پاکستان کے خلاف ایک سپر پاور کی پروردہ 'شی' میدان میں اتری ہوئی تھی جسے جدید ترین ایجادات اور سہولتوں تک رسائی حاصل تھی۔ سیٹلائٹ فون، چپ کے ذریعے نقل و حرکت کی نگرانی اور کارڈیو مانیٹرنگ یونٹ کی کارکردگی کی کہانیاں وہ خود سن چکا تھا۔ اسے یہ بھی معلوم تھا کہ کہوٹہ کے لئے درآمد کیے جانے والے ساز و سامان کو کڑی دیکھ بھال کے بعد موقعے پر پہنچایا جاتا ہے کیونکہ ان میں ایسے خفیہ میٹر چھپائے جانے کے امکانات روز بروز قوی ہوتے جا رہے تھے جو ہزاروں میل دور سے فائر کیے جانے والے میزائلوں کی رہنمائی کر سکیں اور ان تمام کارروائیوں میں 'شی' کسی نہ کسی طرح اور کہیں نہ کہیں ضرور ملوث تھی۔

کافی دیر کی بحث کے بعد مجھے اس نکتے پر قائل ہونا پڑا کہ غزالہ کا تحفظ بے شک میرا ذاتی معاملہ تھا لیکن ایران اور پاکستان کے درمیان اہم ترین نوعیت کے ساز و سامان کا تبادلہ ایک بہت بڑا قومی مسئلہ تھا۔ جسے اپنی ذات تک محدود رکھنا مجرمانہ غفلت کے مترادف تھا۔ وہ معاملہ فوری طور پر ملکی سلامتی کے ذمہ داروں کے علم میں لایا جانا ضروری تھا تاکہ اس حوالے سے تمام تر دستیاب وسائل کو بروئے کار لا کر سازش کو ناکام بنایا جا سکتا۔

'شی' کے مقابلے میں 'مغل' ہمیشہ انفرادی جنگ لڑتا رہا اور اسے بھاری نقصانات پہنچا کر کامیابی کے ساتھ اپنا دفاع کرتا رہا۔ البتہ اول خان سے ملاقات ہونے کے بعد صورت حال یکسر بدل گئی تھی۔ اسی کے ساتھ ساتھ 'شی' کی ناکامیوں کے تناسب میں بھی اضافہ ہو گیا جس میں ملا سرکار کی موت اور گھوڑا گریک کے واقعات سرفہرست

تھے۔ اس اعتبار سے میرے سامنے انٹیلی جنس فورس کے علاوہ کوئی ایسا ادارہ نہیں تھا جس کی مدد سے ویرا کے عزائم کو ناکام بنانے میں مدد مل سکتی۔

ان دنوں صوبے میں امن و امان کی صورتِ حال بہت زیادہ بگڑی ہوئی تھی۔ سنگین جرائم میں پولیس کے محکمے کی کالی بھیڑوں کے ملوث ہونے کی خبریں آئے دن چلی آ رہی تھیں۔ جن کی وجہ سے نیک نام پولیس افسران دل برداشتہ ہو کر بہت زیادہ جھلائے ہوئے تھے۔ ان قانونی اداروں کا اپنا طریقۂ کار تھا۔ وہ لوگ گمنام ذرائع سے ملنے والی بڑی سے بڑی خبر کو نظر انداز کر دینے کے لئے آزاد تھے۔ انھیں اعتماد میں لینے کے لئے سب سے پہلے یہ ضروری تھا کہ میں خود ان کے سامنے آتا اور جب اطلاع دہندہ سامنے آ جائے تو وہ لوگ اس کی لائی ہوئی خبر سننے سے پہلے اس کا ماضی کرید کر اس کی اہلیت، توسے داری اور حب الوطنی کے بارے میں اپنے اندازے قائم کرتے ہیں۔ اس کے بعد کہیں خبر سننے اور اس پر کوئی کارروائی کرنے کی نوبت آتی۔ جبکہ میں ان کے ابتدائی معیار پر ہی پورا نہیں اترتا تھا۔ میرے جن جرائم کو اول خان نے نظر انداز کر دیا تھا وہ میری نااہلی بلکہ گرفتاری تک کا جواز بن سکتے تھے۔

خاصی سوچ بچار کے بعد میں نے ایس ٹی ایف کے اسٹیشن فون کرنے کا ارادہ کر لیا۔ جو ویرا کے متروک ٹھکانے میں قائم تھا۔ اول خان اپنے تبادلے تک وہیں مامور تھا اور اس کے ماتحت عملے کے کچھ افراد بھی مجھ سے بخوبی واقف تھے۔ میرا ارادہ تھا کہ ان ماتحت افراد ہی کے ذریعے اول خان کے جانشین سے غائبانہ تعارف حاصل کیا جائے تاکہ وہ میری باتوں پر فوری توجہ دے کر بھرپور کارروائی کا آغاز کر سکے۔

اس وقت صبح کے چار بجے کا عمل تھا۔ میں نے ہوٹل کے سوئچ بورڈ آپریٹر سے درخواست کر کے لائن اپنے کمرے ہی میں لے لی۔ اس کی آواز نیند کے خمار سے بوجھل ہو رہی تھی اس لئے اس نے آسانی کے ساتھ میری درخواست قبول کر لی تاکہ وہ دوبارہ خواب خرگوش کے مزے لے سکے۔

میرا اندازہ تھا کہ مجھے دوسری طرف سے جواب کے لئے کافی دیر تک انتظار کرنا ہو گا۔ لیکن ادھر سے دوسری ہی گھنٹی پر ریسیور اٹھا لیا گیا۔ بولنے والے کی دبنگ آواز اور شائستہ لہجے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ کوئی تعلیم یافتہ اور سلجھا ہوا شخص تھا جو پوری رات گزر جانے کے باوجود اتنی صبح فون سے لگا ہوا بیٹھا تھا۔

"میں مجید سے بات کرنا چاہتا ہوں۔" میں نے اول خان کے ایک ماتحت کا نام لیتے ہوئے کہا۔

"مجید اس وقت گہری نیند سویا ہوا ہے۔ کوئی ضروری کام ہو تو اسے جگا دیا جائے۔" وہی بھاری آواز ابھری۔ "تم کون بول رہے ہو اور اتنی صبح مجید سے کیا کام ہے؟"

"میں اول خان کا ایک گہرا دوست ہوں۔ مجید مجھے جانتا ہے۔" میں نے کہا۔

"تمہارا کوئی نہ کوئی نام بھی ہو گا؟" اس کی آواز سپاٹ اور طنز سے عاری تھی۔

"بہتر ہو تا کہ میری بات براہ راست اسی سے ہوتی۔ اب تم مُصر ہو تو بتائے دیتا ہوں کہ میرا نام ڈیزی ہے۔"

"ڈیزی!" دوسری طرف سے اس کی تحیر زدہ آواز ابھری۔ "تم کہاں ہو؟ تم سے تو میں بھی ملنے کا متمنی ہوں۔ میرا نام ظفر ہے اور اول خان کی جگہ میرا ہی تقرر ہوا ہے۔"

اس کی حوصلہ افزا گفتگو سن کر میرا دل خوش ہو گیا۔ یہ عجیب اتفاق تھا کہ میں اس سے تعارف حاصل کرنے کے لئے معتبر حوالوں کی تلاش میں تھا جبکہ وہ خود ہی میری تلاش میں تھا۔

"میں اسی شہر میں ہوں اور تم ہی سے بات کرنا چاہ رہا تھا لیکن تعارف نہ ہونے کی وجہ سے مجید کا سہارا لینا چاہ رہا تھا۔ میرا خیال ہے کہ اب اس کی نیند خراب کرنے کی ضرورت باقی نہیں رہی۔"

"اگر تم جاگ ہی رہے ہو تو یہاں کیوں نہیں آ جاتے۔ گرما گرم کافی پیتے ہوئے باتیں کرنے میں بڑا لطف آئے گا۔"

"اس وقت جاگنا میری مجبوری ہے لیکن تم اپنے اسٹیشن کے سب سے سینئر افسر ہونے کے باوجود اپنے ماتحتوں کو سلا کر خود کیوں جاگ رہے ہو؟ میرا اندازہ تھا کہ مجھے تم تک رسائی میں خاصی دشواری ہو گی۔"

ریسیور پر اس کا جاندار قہقہہ سنائی دیا۔ "اول خان کی رپورٹوں میں تمہاری بہت تعریف کی گئی ہے لیکن تم اتنے سمجھدار معلوم نہیں ہوتے۔ ارے بھائی، ہمارا ڈسپلن سویلین اداروں سے بہت زیادہ مختلف ہے۔ وہاں ماتحتوں پر سارا بوجھ رہتا ہے اور افسر عیش کرنا اپنا حق سمجھتے ہیں۔ دیر سے آتے ہیں، جلدی چلے جاتے ہیں، دفتر میں دوستوں کی محفلیں سجاتے ہیں لیکن ہم لوگ اپنے ماتحتوں کے لئے ہر وقت مثالیں قائم کرنے میں لگے رہتے ہیں۔ اس وقت میں باہر سے آنے والی کچھ رپورٹوں کا انتظار کر رہا ہوں کیونکہ رپورٹیں لینے کے بعد مجھے اگلی ہدایات بھی دینی ہیں۔"

"لیکن تم مجھ سے کیوں ملنا چاہ رہے تھے؟" میں نے قدرے توقف کے بعد سوال کیا۔

"دلیر اور محب وطن لوگوں سے مل کر مجھے ہمیشہ خوشی ہوتی ہے۔ ویسے مجھے اس وقت ایک اہم معاملہ بھی درپیش ہے۔ ہو سکتا ہے کہ تم اس سلسلے میں میری کوئی مدد کر سکو۔ اگر تم آ سکتے ہو تو اب فون پر وقت ضائع نہ کرو۔ میرے پاس صرف دو لائنیں ہیں جن پر کسی بھی لمحے اہم پیغامات آنے کی توقع ہے۔"

"ٹھیک ہے میں آ رہا ہوں۔ مگر میرا ایک دوست میرے ساتھ ہو گا۔" میں نے کہا۔

"اگر میری یادداشت دھوکا نہیں دے رہی تو شاید اس کا نام سلطان شاہ ہے؟" اس کی قیاس آرائی سنائی دی۔

میں بے اختیار ہنس پڑا۔ ”تم میری توقع سے زیادہ ذہین اور حاضر دماغ ہو۔“ میں فون کا سلسلہ منقطع کر کے گھوما تو سلطان شاہ کے چہرے سے مسرت پھوٹی پڑ رہی تھی۔

”یہ بہت اچھا ہوا کہ تمہارا ایس ٹی ایف سے پھر رابطہ استوار ہو گیا۔ اول خان کے چلے جانے کے بعد ہم بالکل بے آسرا اور یتیم ہو کر رہ گئے۔ اب ہمارا ہمارے ہاتھ سے نہیں بچ سکے گی۔“

ہم وہاں سے پھرتی کے ساتھ اپنا حلیہ درست کیا اور ظفر سے ملنے کے لئے روانہ ہو گئے۔

اسٹیشن فور میں اول خان موجود نہیں تھا۔ لیکن اس مکان کے گیٹ پر پہنچنے کے بعد ہمیں اس کی کمی کا کوئی احساس نہیں ہوا۔ محافظ اسی طرح سے تھا جو ہمارے پرانے شناسا تھے۔ شاید ظفر اسے پہلے ہی ہدایت دے چکا تھا اس لئے ہوں ہی ہم نے ہیڈ لائٹس بجھائے اور اس نے ہمیں پہچانا، آہنی گیٹ کھول دیا گیا اور ہم بلا روک ٹوک کار اندر لیتا چلا گیا جہاں ایس ٹی ایف کی تین گاڑیاں پہلے سے موجود تھیں۔

ہمارے کار سے اترتے ہی پہلے ایک صحت مند اور متوسط قامت شخص برآمدے میں آ چکا تھا۔ اس نے نہایت تپاک کے ساتھ ہم دونوں کا استقبال کیا۔ خاص بات یہ تھی کہ اس نے محض تحریری رپورٹوں کی بنیاد پر ہم دونوں کو فرداً فرداً پہچان کر ہمارے ناموں سے مخاطب کیا تھا۔

اول خان ہی کی طرح وہ بھی فراخ دل اور خوش اخلاق تھا۔ اس سے مل کر یہ احساس ہوا کہ ہماری بہت پرانی شناسائی ہو۔ اس وقت مجھے خیال آیا کہ اسپیشل ٹاسک فورس جیسے باوقار خفیہ ادارے کو اول خان کی ذات سے وابستہ سمجھ کر ہم نے ایک سنگین غلطی کی تھی۔ اچھے اور مستحکم اداروں کی خوبی ہی یہی ہوتی ہے کہ اعلیٰ ترین عہدوں تک بہترین افراد کے آنے جانے سے اداروں کے استحکام اور کارکردگی میں کوئی فرق نہیں پڑتا۔ سارے کام طے شدہ ضابطوں کے مطابق اپنی نہج پر چلتے رہتے ہیں جبکہ ہمارے ملک میں اداروں کو بھول کر افراد کو ہیرو بنانے کی رسم چلی ہوئی ہے۔ جو جہاں ہوتا ہے خود کو ناگزیر بنائے رکھنے کی بیماری میں مبتلا رہتا ہے۔ اس کے حواری اور خوشامدی ذاتی مفاد کی خاطر اس کی ناگزیریت کے افسانوی قصے تراشتے ہیں لیکن جب وہ اچانک ہی چلا جاتا ہے تو یہ عقدہ کھلتا ہے کہ اچھائیاں تو اب شروع ہوئی ہیں۔ اس سے پہلے ہر طرف گھپلوں اور گھپلوں کی اندھیر نگری چل رہی تھی۔ ہم دونوں اسی نظام کے پروردہ تھے۔ اس لئے اول خان کے تبادلے یا سرفرازی پر یہ سمجھ بیٹھے تھے کہ اس کے جاتے ہی اسپیشل ٹاسک فورس کا مقامی ڈھانچہ منہدم ہو گیا تھا اور ہمارے لئے وہاں کے دروازے ہمیشہ کے لئے بند ہو چکے ہوں گے لیکن وہاں کچھ بھی نہیں بدلا تھا۔ ایک فرد کے علاوہ وہاں کا مجموعی مزاج اور ماحول تک وہی تھا جو ہم پہلے دیکھ چکے تھے۔

اس کے دفتر میں دونوں فون قالین پر رکھے ہوئے تھے۔ وہ صوفے پر دراز ہو گیا اور ہم نے بھی اس کے قریب ہی صوفوں پر نشستیں سنبھال لیں۔ ہمارے بیٹھتے ہی ایک شخص بھاپ اڑاتی کافی کی پیالیوں کے ساتھ دیگر لوازمات بھی لے آیا اور ہمارے سامنے میز پر چننے لگا۔

”بات صرف کافی کی ہوئی تھی۔“ میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ ”لیکن تم نے بہت زیادہ تکلف کر لیا۔“

”تھوڑی دیر میں ناشتے کا وقت ہونے والا ہے۔ تم آ گئے ہو تو تمہارے بہانے میں بھی ناشتا کر لوں گا ورنہ صبح ہونے تک خالی کافی پر گزارہ ہو تا رہتا۔“ اس نے بے تکلفانہ لہجے میں کہا۔

کافی نوشی بلکہ ناشتے کے دوران میں ہم ماضی کے ان واقعات کا ذکر سنتے رہے جن میں اول خان نے قابل رشک کارکردگی کا مظاہرہ کر کے ایس ٹی ایف کو سرخروئی دلانے میں اہم کردار ادا کیا تھا۔

”لیکن اس کا تبادلہ عجیب و غریب انداز میں ہوا۔“ ایک بار موقع ملتے ہی میں اپنے دل کی بات زبان پر لے آیا۔ ”یہ محسوس ہوا جیسے اسے کسی بدعملی کے الزام میں سزا دی گئی ہو۔“

”یہ تم سے کس نے کہہ دیا؟“ اس نے حیرت سے پوچھا پھر کہا۔ ”اس نے اپنی بساط سے بڑھ کر کام کیا تھا۔ آپریشن گھوڑا کریک نے سفارتی حلقوں میں کھلبلی مچا رکھی ہے۔ پبلک کو ابھی تک اندھیرے میں رکھا جا رہا ہے۔ اگر اول خان کو فوری طور پر یہاں سے نہ ہٹایا جاتا تو دشمن اس کی جان لینے میں کامیاب ہو جاتے۔ اسے تو ترقی کے ساتھ ہی بھاری ذمہ داری سونپی گئی ہے۔“

”یہ میرے لئے نئی خبر ہے۔“ میں نے اعتراف کرتے ہوئے کہا۔ ”اس کے یہاں سے تبادلے پر اس کی بیوی بہت پریشان تھی اور یہ سمجھنے سے قاصر تھی کہ اسے آرام یا تیاری کا کوئی وقفہ دیے بغیر اچانک باہر کیوں بھیج دیا گیا۔“

”میں نے سنا ہے کہ یہاں سے جاتے ہوئے اول خان بھی اداس تھا لیکن نیا چارج لینے کے ساتھ ہی اسے اندازہ ہو گیا کہ اس کی کتنی عزت افزائی کی گئی ہے۔ اس نے اپنی فیملی بھی اپنے پاس بلا لی ہے اور میں اس کے چھوڑے ہوئے معاملات میں سر کھپا رہا ہوں جن کا کوئی سرا نہیں ملتا۔“

”میرا خیال ہے کہ گھوڑا کریک اس کا آخری کیس تھا جسے وہ مکمل کر کے گیا ہے۔“

”غلام رسول کے اغوا کا معاملہ ابھی تک الجھا ہوا ہے۔ میرا اندازہ ہے کہ اسے مجرموں کے کسی منظم گروہ نے پولیس کی تحویل سے آزاد کرایا ہے لیکن وہ کہاں ہے یہ کوئی نہیں جانتا نہ ہی اس کے اغوا کا کوئی مقصد سامنے آیا ہے۔ اب ہم بھی اس کیس پر کام کر رہے ہیں مگر کامیابی کی امید نہیں ہے۔“

”اگر اگلے چند روز تک کراچی ائرپورٹ کی کڑی نگرانی نہ

کیا جاتے ہو۔"

"میری منگیتر کو اس نے یرغمال بنایا ہوا ہے اور اسے اپنے ساتھ لئے پھر رہی ہے۔ ایران کے سفر میں غزالہ اس کے لئے کئی دشواریاں کھڑی کر سکتی ہے۔ اس لئے یہ بھی ہو سکتا ہے کہ ویرا اسے انڈین کاؤنسلیٹ میں چھوڑنے کی نیت سے وہاں گئی ہو اور اس سے جان چھڑانے کے بعد کسی اور کار میں وہاں سے نکل گئی ہو۔"

میری بات سن کر ظفر کو شدید ذہنی جھٹکا لگا اور وہ فوراً ہی اپنی میز کی طرف بڑھ گیا۔ میرا نکتہ اپنی جگہ پر تھا لیکن یہ حقیقت تھی کہ میر اکبر خان کی کار کا سراغ ملنے سے مجھے دلی مسرت ہوئی تھی۔ ویرا اور غزالہ میں سے کوئی بھی وہاں ہوتی یا نہ ہوتی لیکن یہ امید ضرور بندھ چلی تھی کہ اس کاؤنسلیٹ پر محنت کر کے ان کا سراغ لگایا جا سکتا تھا۔

"جہاں تک میری معلومات کا تعلق تھا میری کمیشنرز اور اس کے دفاتر سے ویرا کے گہرے مراسم تھے۔ لیکن تھوڑا کریک پر الحدید کے پکڑے جانے کے بعد ان مراسم میں یکلخت سرد مہری سرایت کر گئی تھی۔ لیکن بھارتی کاؤنسلیٹ سے ویرا کا کوئی رابطہ نہیں تھا یا کم از کم اس نے مجھے اپنے کسی رابطے کی ہوا نہیں لگنے دی تھی۔ جن دنوں ملا سرکار کے لئے ہتھیاروں کی کھیپ کی فراہمی کا معاملہ نیا نیا اٹھا تھا تو ویرا نے اسلام آباد میں واقع بھارتی سفارت خانے کے ایک افسر کا ذکر ضرور کیا تھا جس کا نام کرنل

میٹش پال تھا۔ اس کی اہمیت کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا تھا کہ اس کی ضمانت پر "شی" ملا سرکار کو لاکھوں ڈالر کے ہتھیار دینے پر آمادہ ہو گئی۔

لیکن میٹش پال کو سلطان شاہ نے اسلام آباد سے اغوا کر لیا تھا اور آخر کار وہ موت کے گھاٹ اتار دیا گیا تھا۔ اس کے بعد ویرا ہمیشہ یہی ظاہر کرتی رہی تھی کہ بھارتی سفارت خانے یا کاؤنسلیٹ میں اس کا کوئی شناسا نہیں تھا۔ لیکن وہ غزالہ کے ساتھ جس بے دھڑک انداز میں کاؤنسلیٹ پہنچی تھی اس سے پتا چلتا تھا کہ اس نے وہاں در پردہ اپنے تعلقات قائم کئے ہوئے تھے۔ لیکن کسی برے وقت کی پیش بینی میں اس نے وہ راز مجھ سے چھپایا ہوا تھا۔

"اس کار کے اندر جانے کے بعد اس عمارت سے دو گاڑیاں روانہ ہوئی ہیں' ایک میں ڈرائیور کے ساتھ عملے کے تین ارکان تھے' دوسری گاڑی میں تین مرد تھے اور ایک ہندوستانی عورت۔ اس کا مطلب ہے کہ ویرا یا غزالہ میں سے کوئی بھی واپس نہیں گیا۔" ظفر نے میز پر پڑے ہوئے ایک کاغذ کا مطالعہ کرتے ہوئے ہمیں آگاہ کیا۔

"اگر تمہیں اتنی تفصیلی اطلاعات ملتی رہی ہیں تو یہ بھی بتایا گیا ہو گا کہ کاؤنسلیٹ میں داخل ہوتے وقت سیاہ فورڈ میں کتنے افراد سوار تھے۔" میں نے تحسین آمیز انداز میں سرہلاتے ہوئے کہا۔

"میری اطلاعات تمہارے بیان کی تائید کرتی ہیں۔ ایک خوبرو سفید فام عورت کار چلا رہی تھی۔ اس کے برابر میں ایک نوجوان مقامی لڑکی بیٹھی ہوئی تھی۔" اس نے آگاہ کیا اور فوراً ہی فون کی طرف متوجہ ہو گیا۔

فون پر اس نے کسی کو ہدایت دی کہ ٹرانسمیٹر پر تیم افراد اور جے سی ون کو بتا دیا جائے کہ سیاہ فورڈ بہت اہم ہے۔ کار یا اس کے مسافروں کے نظر آتے ہی اسے روک لیا جائے۔

"پھر اب کیا پروگرام ہے؟" اس کے قدرے نارمل ہو جانے کے بعد میں نے پوچھا۔

"یہ بات تو طے ہے کہ ویرا یہاں سے نکل کر ایران کی طرف نہیں جا سکے گی۔" ظفر نے مضبوط اور پرعزم لہجے میں کہا "البتہ غزالہ کی رہائی کا معاملہ ذرا نازک نظر آتا ہے۔"

"میر اکبر خان پراسرار حالات میں مر چکا ہے۔ اس کی بغیر سر کی لاش جل چکی ہے۔ اس کا کم عمر ملازم بھی جل کر مر گیا ہے اور اس کی کار بھارتی کاؤنسلیٹ میں موجود ہے۔ کیا اس بنیاد پر اپنے خصوصی اختیارات کے تحت وہاں کوئی کارروائی نہیں کر سکتے؟" میں نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر سنجیدگی سے کہا۔

وہ دھیمے سے ہنس دیا۔ "تم بھول رہے ہو کہ ہم کوئی سرکاری ملازم نہیں ہیں۔ اس سے ہمارے کوئی اختیارات نہیں ہیں۔ ہم جس کی لاٹھی' اس کی بھینس کے اصول پر عمل کرتے ہیں اور اپنے

حریفوں کو پوری طاقت سے کچل کر غائب ہو جاتے ہیں۔ وار اوچھا پڑے تو ہمیں نقصان اٹھانا پڑتا ہے۔ جو کچھ تم نے تجویز کیا ہے اس پر پولیس عمل کر سکتی ہے لیکن سفارتی معاملات میں بہت سی پیچیدگیاں ہوتی ہیں انہیں دور کئے بغیر ضابطے کی کوئی کارروائی نہیں کی جا سکتی۔ اس وقت تک وہاں کچھ بھی باقی نہیں رہے گا۔"

"نامعلوم افراد پر مشتمل کوئی مسلح گروہ وہاں حملہ آور ہو کر اپنا کام دکھا سکتا ہے۔" سلطان شاہ کا ذہن بھی اسی مسئلے میں الجھا ہوا تھا اور اس کی تجویز قابل عمل بھی نظر آتی تھی۔

"سفارتی عمارات کا تحفظ میزبان حکومت کی پوری ذمے داری ہوتی ہے۔ وہاں کوئی حملہ ہوا تو نہ صرف ہماری حکومت کی بدنامی ہوگی بلکہ اس واقعے سے زبردست سیاسی اسکینڈل کھڑا ہو جائے گا۔ دوسری طرف ہم اس عمارت کی ساخت سے ناواقف ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ کسی گڑبڑ کارروائی کی افراتفری میں غزالہ ہی ہماری یا کسی اور کی گولیوں کا نشانہ بن جائے اور اسے اٹھالانے کا مقصد فوت ہو کر رہ جائے۔" ظفر نے اس تجویز کے ہر پہلو پر روشنی ڈالتے ہوئے کہا۔ "بہترین صورت یہی ہو گی کہ صبر اور خاموشی کے ساتھ ان کے باہر نکلنے کا انتظار کیا جائے۔ مجھے یقین ہے کہ ویرا زیادہ دیر تک وہاں نہیں رکے گی۔ اگر اسے غزالہ سے نجات حاصل کرنے پر مامور کیا گیا ہے تو اسے بہت جلد اور بہت تیزی کے ساتھ حرکت

میں آتا ہو گا۔"

وہ ایک عجیب اتفاق تھا کہ ظفر سے ملاقات ہوتے ہی میری خاصی الجھنیں ختم ہو گئی تھیں اور میں سڑک کے راستے کوئٹہ کی طرف روانگی کا ارادہ ترک کر کے بھارتی کاؤنسلیٹ پر اپنی توجہ مرکوز کرنے پر مجبور ہو گیا تھا۔ جہاں پورے وثوق کے ساتھ غزالہ کی موجودگی کی نشاندہی کی گئی تھی۔ میں نے محسوس کیا کہ ہماری جاہلانہ اور جذباتی تجویز کے مقابلے میں ظفر کی رائے صائب اور قابل عمل تھی۔

ایک نتیجے پر متفق ہونے کے بعد ہم نے وریا کو گھیر کر غزالہ کو نکالنے کے منصوبے کے عملی پہلوؤں پر جوش و خروش سے تبادلۂ خیال شروع کر دیا۔

پھر اچانک ہی فون کی تیز گھنٹی نے ہم تینوں کو بری طرح چونکا دیا۔ پہلی گھنٹی بند ہونے سے پہلے ہی اس کمرے میں گہرا سکوت چھا گیا۔ کیونکہ ظفر نے فوراً ہی ریسیور اٹھا لیا تھا۔

وہ خاموشی سے دوسری طرف کی رپورٹ لے رہا تھا اور اس کے چہرے کے تیزی سے بدلتے ہوئے تاثرات دیکھ کر میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا تھا۔

وہ فوجی تھا، نیم فوجی لیکن آدمی بہت کھرا تھا۔ اس کا گفتگو کرنے کا انداز بھی، اول خان کی طرح دل کو موہ لینے والا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ اس کے ساتھ چند ہی لمحوں کی رفاقت کے بعد کم از کم مجھے یہ محسوس ہونے لگا تھا جیسے وہ برسوں سے میرا دوست اور شناسا رہا ہو۔ اس کے بارے میں سلطان شاہ کے دلی جذبات جاننے کا کوئی پیمانہ نہیں تھا لیکن اس کے انداز سے بھی یہ ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ بھی ظفر سے مانوس ہو چکا تھا۔

ظفر کئی منٹ تک ریسیور کان سے لگائے، دوسری طرف کی گفتگو سنتا رہا۔ اس دوران اس نے اختصار کے ساتھ ہاں ہاں کرنے کے علاوہ کچھ نہیں کہا اور پھر خاموشی کے ساتھ ریسیور کریڈل پر ڈال دیا۔

اس کے ہونٹ بھینچے ہوئے تھے، آنکھوں میں فکر و تشویش کے سائے لہرا رہے تھے اور چہرے پر سختی کی علامات نمایاں تھیں۔ اس فون کال پر ظفر کا ردعمل آمیز عمل دیکھتے ہوئے میں نے اسے چھیڑنا مناسب نہ سمجھا اور اس کے خود ہی بولنے کے انتظار میں، وقت گزاری کے لئے اپنی کی انگلیوں سے کھیلنے لگا۔

"تمہارے آتے ہی واقعات میں تیزی پیدا ہو گئی ہے۔" چند ثانیوں کے توقف کے بعد ظفر نے اونچی آواز میں بڑبڑاتے ہوئے کہا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ وہ خبیث میری اور تمہاری ملاقات کے انتظار میں خاموش بیٹھے ہوئے تھے ورنہ اتنی جلدی حرکت میں آنے کا کیا مقصد ہو سکتا ہے؟"

میں خاموشی کے ساتھ کچھ دیر تک اس کے دوبارہ بولنے کا انتظار کرتا رہا لیکن وہ کسی زخم خوردہ شیر کی طرح خاموشی اور تیزی کے ساتھ کمرے میں ٹہلتا رہا۔ اس کے انداز سے ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ اپنے دفتر میں ہماری موجودگی کو یکسر فراموش کر بیٹھا ہو۔

آخر کار مجھے اس کو ٹوکنا پڑ گیا۔ "میں سمجھ نہیں سکا کون لوگ حرکت میں آ گئے ہیں؟"

وہ چونک کر میری طرف گھوما اور پھیکی ہنسی کے ساتھ بولا۔ "اسی کاؤنسلیٹ کے عملے کا ذکر ہے جہاں وریا گھسی ہوئی ہے۔ تھوڑی دیر پہلے ایک ڈرائیور سیاہ فورڈ لے کر وہاں سے نکلا تھا۔ اس کے پیچھے عمارت سے ایک اسکوٹر سوار روانہ ہوا تھا، جس کا چہرہ ہیلمٹ میں پوشیدہ تھا۔ میرے آدمیوں نے دونوں کا تعاقب کیا تو وہ لوگ مینڈو پول اور پیل کانتی ٹینگل سے ہو کر پولو گراؤنڈ کی طرف چلے گئے اور سیاہ فورڈ میدان کے کنارے چھوڑ کر، دونوں آدمی اسی اسکوٹر پر واپس کاؤنسلیٹ کی طرف چلے گئے۔ میرا ایک آدمی فورڈ کے پاس رک گیا۔ دوسرا اسکوٹر کا پیچھا کرتا رہا جب کہ تین افراد پیشہ ور اور نشہ باز بھکاریوں کے روپ میں کاؤنسلیٹ کے آس پاس کی فٹ پاتھوں پر بٹے ہوئے تھے۔ میرے آدمی نے میدان صاف ہونے پر سیاہ فورڈ کی تلاشی لینے کی کوشش کی تو ایک دھماکے کے ساتھ کار کی ڈگی میں آگ لگ گئی جس نے پٹرول کی ٹنکی کو بھی اپنی لپیٹ میں لے ... دیکھتے ہی دیکھتے وہ کار آگ کی نذر ہو گئی۔"

"اس کا مطلب ہے کہ وریا کو میر اکبر خان اور اس کے مکان کے انجام کا علم ہو گیا۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "اس کے بعد ہی ان لوگوں نے سیاہ فورڈ سے چھٹکارا حاصل کرنے کی کوشش کی ہو گی کیونکہ اس کی وجہ سے ان کا اور میر اکبر خان کا تعلق ثابت ہو سکتا تھا۔"

"وریا کے گٹھ جوڑ سے وہ لوگ کوئی بڑا ہی کھیل کھیلنے کے چکر میں نظر آتے ہیں۔ ان کی ریشہ دوانیوں کا سدباب کرنے کے لئے ہمیں بہت کچھ کرنا ہو گا۔"

اس معاملے میں ظفر کی فکر مندی بالکل بجا تھی۔ وہ کوئی سرکاری اہلکار نہیں تھا۔ قانونی طور پر اس کی بھی وہی پوزیشن تھی جو میری تھی۔ اگر قانون سے ماورا کسی کارروائی کے دوران میں وہ خود یا اس کا کوئی ماتحت گرفت میں آ جاتا تو اس کے ساتھ بالکل وہی سلوک کیا جاتا جو عام قانون شکنوں کے ساتھ کیا جاتا ہے۔ اسٹیبلشمنٹ فوری طور سے وابستگی کا اظہار کر سکتا تھا اور نہ اس بنا پر کسی قانونی رعایت کا حقدار بن سکتا تھا۔ یہ اور بات تھی کہ ایس ٹی ایف کی در پردہ سرپرستی کرنے والے بارسوخ افراد تاریخ ... بنا کر مقدمہ کمزور کرا دیتے اور ان لوگوں کو قانون کے چنگل سے نجات مل جاتی لیکن اس کمزور قانونی پوزیشن کے باوجود ظفر کی ذہنی ساخت کچھ ایسی تھی کہ وہ ملک کے خلاف ہونے والی

ویرا نے ٹیپ کرلی تھی۔"

"خاموش رہو!" اس کی اضطراری آواز ابھری۔ "ان فضول باتوں کی ضرورت نہیں۔ یہ بتاؤ وہ مجھ سے کب اور کہاں ملنا چاہتی ہے؟ میں تو اس کے بارے میں یہ رپورٹ دے رہا ہوں کہ ہم اچانک اس کا سراغ کھو بیٹھے ہیں۔ اس طرح ملنا ہم دونوں کے حق میں نقصان دہ ثابت ہو سکتا ہے۔ مجھ سے دور رہنا خود اس کے مفاد میں ہے۔ ایسی ہی کوئی ضروری بات تھی تو تمہارے بجائے وہ خود مجھ سے فون پر بات کر سکتی تھی۔ ملاقات کا مقام طے کرنے کے بجائے تم میرا پیغام اس تک پہنچا سکتے ہو؟"

"میں حکم کا بندہ ہوں مسٹر کیسنجر!" میں نے ظفر کو آنکھ مارتے ہوئے کہا۔ "ویرا نے حکم دیا تو اس کا پیغام تم تک پہنچا دیا۔ اب تم جو کہو گے وہ اسے سنا دوں گا۔ مجھے تمہارا جواب درکار ہے۔ اس وقت میں تمہیں کوئی مشورہ دینے کی پوزیشن میں نہیں ہوں۔"

"تم پھر اس سے کہو مجھ سے فون پر بات کرے۔ یہ صرف میری نوکری ہی کا نہیں بلکہ میری اور اس کی زندگی کا بھی معاملہ ہے۔ اوپر والوں کی نظروں میں ویرا کی پوزیشن بہت مشکوک ہو چکی ہے۔ خود اس کا باپ بھی ان ہی لوگوں میں شامل ہے۔"

"بہت بہتر۔" میں نے کہا کیونکہ میں اپنے مطلب کی بات معلوم کر چکا تھا۔

"ویسے وہ آج کل کہاں ہوتی ہے؟" اس نے جلدی سے پوچھا تھا۔ شاید اسے ڈر تھا کہ میں اپنی بات پوری کرتے ہی فون کا سلسلہ منقطع نہ کر دوں۔

اس کے سوال پر مجھے یاد آیا کہ ویرا کو بوکھلانے کے لئے کیوں نہ میری کیسنجر کو اس سے بھڑا دوں۔ پھر میں نے پل بھر میں فیصلہ کرتے ہوئے کہا۔ "میرے خیال میں تم سے سمجھوتا ہو جانے کے بعد رازداری کی کوئی ضرورت باقی نہیں رہی ہے۔ کل وہ کہاں ہو گی' اس بارے میں' میں کچھ نہیں کہہ سکتا لیکن وہ اس وقت انڈین کاؤنسلیٹ میں آرام کر رہی ہے۔ چاہو تو تم خود ہی اسے فون کر لو۔"

"اوہ!" ایک بار پھر اس کی اضطراری آواز سنائی دی۔ "یہ شری مان سنگھ بھی بڑا جلادی باسٹرڈ ہے۔ ہر وقت فون کر کے بلیک کیٹ فی اور اگلے پلان کے بارے میں پوچھتا رہتا ہے لیکن اس نے مجھے ہوا بھی نہیں لگنے دی کہ ویرا اس کی گود میں جا چھپی ہے۔"

میں نے ترش لہجے میں اس کی بات کاٹ دی۔ "زبان سنبھال کر بات کرو! یہ نہ بھولو کہ میں آپ کا خیر خواہ ہوں۔ شاید میں نے اس کا پتا بتا کر غلطی کی ہے کیونکہ تمہارے لب و لہجے سے غداری کی بو آ رہی ہے۔ شری مان سنگھ کی آڑ لے کر تم نے ویرا کی مزید کوئی توہین کی تو میں تمہاری زبان کھینچ لوں گا۔"

"تم غلط سمجھ رہے ہو۔" وہ فوراً ہی سنبھل کر مصالحانہ لہجے میں بولا۔ "یہ سارے ہی انڈین ڈپلومیٹ' مکار' سازشی اور کینہ پرور ہوتے ہیں۔ شری مان کل دیر تک ہماری کاک ٹیل پارٹی میں پیتا آ رہا لیکن اس نے بہک کر بھی ویرا کے بارے میں ایک لفظ نہیں بتایا۔ یہ میرا اور اس کا معاملہ ہے۔ میں اس سے اچھی طرح نمٹ لوں گا۔ وہ صبح اپنے گھر سے ناشتا لینے کے لئے بیکری جاتا ہے۔ میں آج ہی اپنے آدمیوں سے اس کی مرمت کرا دوں گا۔ اس معاملے کا ویرا سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ شری مان نے میرے اعتماد کو ٹھیس پہنچائی ہے۔"

"میں ان جھگڑوں میں نہیں پڑتا۔" میں نے بے زاری کا اظہار کرتے ہوئے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

ظفر اس دوران آنکھیں پھاڑ کر حیرت سے مجھے گھورے جا رہا تھا۔ میرے فارغ ہوتے ہی وہ ایک دم پھٹ پڑا۔

"یہ تم نے کیا کیا کہ اسے ویرا کی کمین گاہ کا پتا بتا دیا۔ اب وہاں کسی بھی لمحہ کچھ بھی ہو سکتا ہے۔ تم ان امریکیوں کی خود غرضی سے بے خبر ہو۔ کوئی بڑا مفاد سامنے آ جائے تو یہ دشمن کے ساتھ اپنوں کو بھی بے رحمی کے ساتھ پیس ڈالتے ہیں۔ اب کوئی گڑبڑ ہوئی تو اس کی ذمہ داری تم پر ہو گی۔"

"تم نے یکطرفہ گفتگو سنی ہے اس لئے بگڑ رہے ہو۔" میں نے تحمل کے ساتھ کہا۔ "پوری بات سنو گے تو خوش ہو جاؤ گے۔ پہلی بات یہ ہے کہ ویرا نے امریکیوں سے لاتعلقی اختیار کی ہوئی ہے۔"

"اچھی بات ہے کہ تمہارا ایک اندازہ درست ثابت ہو گیا' اب دوسری بات بتاؤ۔"

اس کے تیور خراب تھے' چہرے پر بھی برہمی کے آثار تھے لیکن اس کے ایک ایک لفظ اور انداز میں کوٹ کوٹ کر اپنائیت بھری ہوئی تھی اس لئے میں نے بڑا راست تجزیات شروع کر دیں۔

دو طرفہ گفتگو کا خلاصہ سن کر ان دونوں کی آنکھیں حیرت سے پھیلتی چلی گئیں۔ مجھے خود بھی اندازہ نہیں تھا کہ میری ایک سرسری سی فون کال کے نتائج اتنے سنسنی خیز اور حیرت ناک ثابت ہوں گے۔

"مجھے اچانک ہی ان دونوں کو لڑا دینے کا خیال آیا تھا۔ اب وہ آپس میں ایک دوسرے کا خون چوسنے کی فکر میں لگے رہیں گے اور ہم چین سے بیٹھ کر ان کا تماشا دیکھیں گے۔" میں نے اپنی بات ختم کرتے ہوئے آخر میں ایک قہقہے کے ساتھ کہا۔

"میری کیسنجر نے شری مان سنگھ کے معمولات کے بارے میں جو کچھ کہا وہ سو فیصد درست ہے۔" ظفر نے میرے قہقہے کا اثر لئے بغیر فکر آمیز سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "وہ ڈیفنس اتھارٹی کے فلیٹ میں رہتا ہے اور روز صبح سات بجے اپنا ناشتا لینے ڈیفنس مارکیٹ آتا ہے۔ مجھے حیرت ہے کہ یہ لوگ آپس میں گہری دوستیاں رکھنے کے باوجود ایک دوسرے کے معاملات کی اتنی کڑی نگرانی کراتے ہیں۔"

"دشمنوں کے ساتھ ساتھ دوستوں کے سیاہ کرتوتوں کا ریکارڈ رکھنے کا رواج بھی امریکا ہی نے دنیا کو سکھایا ہے تاکہ سنگین اختلاف رائے کی صورت میں دوستوں کو بھی بلیک میل کیا جا سکے۔" میں نے کہا "اس اعتبار سے دیکھا جائے تو ہیری کسینجر کا امریکی نظر آتا ہے۔"

"لیکن اس وقت تم نے سنگین غلطی کی ہے۔ یہ وقت بھڑوں کے چھتے کو چھیڑنے کے لئے سازگار نہیں تھا۔ اگر ہیری اپنی دھمکی کو عملی جامہ پہنانے پر تل گیا تو ہمارے لئے دشواریاں کھڑی ہو جائیں گی۔"

"ہیری اور شری مان کے جھگڑے میں ہمارا کیا بگڑے گا؟" ظفر کی نادانی میرے لئے ناقابل فہم تھی۔

اس کی تشکر آمیز نظریں میرے چہرے پر جم گئیں۔ "تم یہ کیسا بھول رہے ہو کہ ہیری کے ہاتھ بہت لمبے ہیں۔ وہ خود شری مان سنگھ کی ٹھکائی نہیں کرے گا۔ یہ کام کرانے کے مقامی غنڈوں کو سونپا جائے گا۔" وہ ایک لمحے کے لئے خاموش ہوا پھر گہرا سانس لے کر بولا۔ "بھارتی حکومت اس واقعہ کی ساری ذمے داری ہماری حکومت پر ڈال کر عالمی سطح پر واویلا مچائے گی اور سستی انتقامی کارروائی کے طور پر بھارت میں ہمارے کسی سفارت کار کے ساتھ سرکاری غنڈے کوئی بڑی زیادتی کر سکتے ہیں۔"

اس کی بات میری سمجھ میں آ گئی تھی۔ میں نے رائے دی۔ "ہمیں ہیری کے عزائم کا پیشگی علم ہو چکا ہے۔ ہم شری مان کی نگرانی کر کے ان غنڈوں کو رنگے ہاتھوں پکڑ سکتے ہیں۔ اس طرح ہیری خود ہی بے نقاب ہو جائے گا۔ لیکن یہی راستہ زیادہ بہتر ہے کیونکہ اس طرح بھارتی اور امریکی سفارتکاروں میں غلط فہمیاں پھیل جائیں گی جن کے نتیجے میں ان کا گٹھ جوڑ ٹوٹ سکتا ہے۔"

ظفر کے ہونٹوں پر اداس سی مسکراہٹ پھیل گئی اور وہ حسرت آمیز لہجے میں بولا۔ "کاش یہ سب اسی قدر آسان ہوتا۔ ہم ایسے کئی واقعات سے دوچار ہو چکے ہیں۔ تم ان کی پیچیدگیوں سے لاعلم ہو۔ ایسے واقعات میں اصل مجرم کبھی سامنے نہیں آتا۔ تشدد اور مار پیٹ کے نتیجے میں وہ غنڈے کسی اور منتانی کی نشاندہی کریں گے اور دو تین ناموں کے بعد یہ سلسلہ کسی ایسے منتانی بدمعاش پر جا کر ختم ہو جائے گا جسے کسی نے فون پر اس کام کے لئے تیار کیا ہو گا۔ فون پر کام اور معاوضہ طے ہو جانے کے بعد اسے کسی مقررہ مقام پر معاوضے کا لفافہ رکھا ہوا ملا ہو گا اور اس نے اپنا کمیشن رکھ کر وہ کام کسی اور کو سونپ دیا ہو گا۔ ہیری کے مخبر جیسے گھاگ ایجنٹ ایسے کاموں میں کبھی ہاتھ نہیں ڈالتے۔ غنڈوں کو پکڑ کر بھی اس کے خلاف کچھ ثابت نہیں کیا جا سکے گا۔ تم نے میرے لئے ایک نیا کام پیدا کر دیا ہے۔ اب دو چار آدمی شری مان سنگھ کی حفاظت پر بھی مامور کرنے پڑیں گے۔ اس کو اپنی نگرانی کا شبہ ہو گیا تو نکلی یا ناکام ہم والی مثل صادق آئے گی۔ وہ شور مچا دے گا کہ چند مشتبہ آدمی سائے کی طرح اس کا پیچھا کر رہے ہیں۔"

اس کی باتوں میں بہت وزن تھا۔ ہیری کو بھڑکاتے ہوئے میں نے ان باریکیوں کا تصور تک نہیں کیا تھا لیکن وہ تیر میری کمان سے نکل چکا تھا جسے واپس لانا محال تھا۔

"اس نے جس طرح کل کی کاک ٹیل پارٹی کا ذکر کیا ہے اس سے ظاہر ہو رہا ہے کہ وہ ویرا کی نقل و حرکت کے بارے میں لاعلم ہے۔" سلطان شاہ نے کہا۔ "وہ سمجھ رہا ہے کہ ویرا کل سے لاندایا کاؤنٹی سیٹ میں ہے جبکہ وہ پچھلی رات ہی وہاں پہنچی ہے۔"

"اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔" ظفر نے آہستگی سے کہا۔ "اصل بات یہ ہے کہ ذہین نے سوچے سمجھے انداز میں ہیری کے دل میں شری مان سنگھ کے لئے شبہات پیدا کر دیئے ہیں۔ اور اب ہمیں شری مان سنگھ کی حفاظت کا کوئی نہ کوئی بندوبست کرنا پڑے گا۔ ہمارے ملکوں کے تعلقات ایسی سطح پر چل رہے ہیں کہ مان سنگھ کو کوئی کتا بھی کاٹ لے تو شور مچا دیا جائے گا کہ پاکستانی حکومت نے بھارتی سفارت کار پر کتے چھوڑ دیئے۔ ایسی ناسازگار فضا میں ہم کوئی خطرہ مول نہیں لے سکتے۔"

"کیوں نہ مان سنگھ کو فون کر کے ہوشیار کر دیا جائے تاکہ وہ اگلے دو چار روز کے لئے اپنے معمولات تبدیل کر لے۔ گمنام فون کال کے ذریعے یہ کام بہ آسانی کیا جا سکتا ہے۔" میں نے تفکر آمیز لہجے میں کہا۔ اپنی حرکت کے پیچیدہ مضمرات سامنے آنے پر میں دل ہی دل میں نادم ہوا جا رہا تھا۔

"ہونے کو بہت کچھ ہو سکتا ہے مگر اسی وقت جب دونوں طرف کشیدگی کی فضا نہ پائی جاتی ہو۔ موجودہ حالت میں گمنام فون کال کو بھی غلط معنی پہنا دیئے جائیں گے۔ یہ تک کہا جا سکتا ہے کہ کسی سرکاری ایجنسی نے مان سنگھ کی تذلیل اور تحقیر کا پروگرام بنایا ہو گا مگر اسی ایجنسی میں موجود کسی ڈبل کراس ہمدرد نے خود سامنے آئے بغیر مان سنگھ کو ہوشیار کر دیا۔ اس طرح وہ بچ گیا ورنہ ہمیں بدنام کرنے میں کامیاب ہو سکتا ہے...."

"تو اب تم بھی لات چلانے کا ارادہ رکھتے ہو؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"جب ہر طرح سے بدنامی اپنے سر آنے کا خطرہ ہے تو خوب لذت کیوں نہ لیا جائے۔ ویسے بھی محض شبے کی بنا پر راہ چلتے لوگوں کو نہیں پکڑا جا سکتا۔ ہیری کے آدمی جب شری مان سنگھ کی مرمت کر رہے ہوں گے تو ان پر ہاتھ ڈال دیا جائے گا تاکہ اس کی زیادہ چوٹ نہ ہو سکے۔"

"جب تمہیں کوئی اختیار ہی حاصل نہیں ہے تو تم ان لوگوں کو کیسے پکڑ سکو گے؟"

"فسادی اور شرپسند افراد کو ہر امن پسند شہری پکڑ سکتا ہے۔" ظفر نے شگفتگی سے کہا۔

"تم بھول رہے ہو کہ ہم کراچی میں ہیں۔" میں نے ہنستے

ہوئے لہجے میں کہا۔ "یہاں آج کل جتھہ پولیس والے ملزموں کو چھوڑ کر دشمن اور مفلوک الحال کرنے والے امن پسند شہریوں کو پکڑتے پھرتے ہیں۔ ان کی دانست میں شہر کو لوٹنا صرف ان ہی کے فرائض میں داخل ہے۔ ان کے علاوہ جو بھی امن و امان قائم رکھنے کی ذمے داری نبھانے کی کوشش کرتا ہے وہ سرکاری کام میں مداخلت بے جا کے سنگین جرم کا ارتکاب کرتا ہے....."

"تم چلا ؤ، میرا دماغ خراب کر رہے ہو۔" وہ جھلاہٹ آمیز مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔ "جو کچھ تم کہنا چاہ رہے ہو وہ میں اچھی طرح سمجھ رہا ہوں۔ شہری مان لیکی کی حفاظت پر میرے آدمی مامور نہیں کئے جائیں گے۔ البتہ ہم کسی متعلقہ ایجنسی کو اس طرف متوجہ کر دیں گے۔"

اس نے فوری طور پر فون اٹھا لیا اور سلسلہ مل جانے پر کسی نامانوس زبان میں بولنا شروع کر دیا۔

"تمہاری کھوپڑی بروقت کوئی نہ کوئی گل کھلاتی رہتی ہے۔" سلطان شاہ نے میرے کان کے پیچھے سرگوشی کرتے ہوئے کہا۔ "آخر تمہیں ان دونوں کو لڑانے کی کیا ضرورت تھی؟"

"تو اس مت کرو!" میں اس پر آنکھیں نکال کر دھیمی آواز میں غرایا۔ "یہ سب باتیں تمہاری عقل سے بالا ہیں۔ اپنی زبان بند رکھو اور بدلتے ہوئے حالات پر غور کرتے رہو۔"

میرے پُراعتماد پھنکار نے اسے خاموش ہو جانے پر مجبور کر دیا۔

ظفر فون پر اپنی پُراسرار گفتگو میں مصروف تھا کہ اچانک دوسرے فون کی گھنٹی بج اٹھی۔ شاید ظفر کی خاص گفتگو باقی تھی کیونکہ دوسری بار گھنٹی بجتے ہی اس نے ہاتھ سے اشارہ کیا کہ میں ریسیور اٹھا کر وہ کال سن لوں۔ میں نے تجسس آمیز انداز میں ریسیور اٹھا کر اپنے کان سے لگا لیا۔

"اوفی گرینا گلوران!" ریسیور اٹھاتے ہی میرے کانوں میں ہیجان آمیز آواز آئی اور میں چونک پڑا۔ میرے لئے وہ الفاظ مہمل نہیں تھے تو قابل فہم بھی نہیں تھے۔

"ہولڈ کرو کمانڈر دوسرے فون پر مصروف ہے۔" میں نے آہستگی سے کہا۔

"کیا بکتا ہے؟ تم کدھر سے بول رہا ہے؟" میری ہدایت سن کر دوسری طرف والے کا پارہ یک لخت چڑھ گیا۔

"اسٹیشن فورتھ..... تم ذرا صبر سے کام لو!" میں نے اس کے اضطراب کا اندازہ لگاتے ہوئے کہا۔ "میں کمانڈر کا مہمان ہوں۔ اس نے مجھے فون اٹھانے کا اشارہ کیا تھا۔"

"سوری مہمان!" اس کی معذرت خواہانہ آواز سنائی دی۔ انداز ایسا ہی تھا جیسے کوئی جیتا جاگتا انسان کسی بھوت سے ..... کے بعد اس سے معذرت کرنی شروع کر دے۔

ظفر فون پر اپنی بات تیزی سے نمٹا رہا تھا لیکن اس کے کان میری طرف ہی لگے ہوئے تھے۔ شاید اسے اندازہ ہو گیا تھا کہ میرا

معاملہ نازک صورت اختیار کرتے کرتے رہ گیا تھا۔ اسی لئے اس نے جلدی سے اپنی بات مکمل کر کے پہلے فون کا سلسلہ منقطع کیا اور جھپٹ کر میرے ہاتھ سے ریسیور لے لیا۔

"اوفی ..... نی گلوف!" میں نے ظفر کی مستفسرانہ نگاہوں کے جواب میں احمقانہ انداز میں کہا۔

"بولو! میں سن رہا ہوں۔" ظفر نے اپنا کوئی کوڈ دہرائے بغیر تکلفات لہجے میں کہا۔ اس کے ماتحت شاید اس کی آواز پہچانتے تھے کیونکہ ظفر کے چہرے کے تاثرات سے ظاہر ہوا کہ اس کے مخاطب نے اس کی آواز سنتے ہی اپنی لنترانی شروع کر دی تھی۔

وہ گفتگو میری توقع سے کہیں زیادہ مختصر ثابت ہوئی۔ ظفر ریسیور رکھ کر پلٹا تو اس کا چہرہ جوش سے دمک رہا تھا اور آنکھوں میں وحشیانہ چمک پیدا ہو چکی تھی۔

"تم نے اچانک ہی افراتفری پھیلا دی ہے۔" اس نے میرا شانہ مضبوطی سے تھام کر کہا۔

"میں نے کیا کیا؟" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے معصومیت سے پوچھا۔

"تم نے میری کیسبیر کی دم پر پیر رکھ دیا ہے۔ میرا خیال ہے کہ تم سے بات کرنے کے بعد وہ چند گھنٹے تک صبر نہ کر سکا۔ غالباً اس نے ویرا کے لئے اٹرپی کاؤ نسلیٹ فون کیا ہو گا اور وہ بوکھلا کر وہاں سے نکل بھاگی ہے۔ میرا آدمی اسی کے بارے میں اطلاع دے رہا تھا۔"

"غالباً ہم سب بھی اسے جلد از جلد اٹرپی کاؤ نسلیٹ سے نکالنا چاہ رہے تھے۔ میری نے جلتی میں آ کر ہمارا کام آسان کر دیا ہے ورنہ ہم نہ جانے کب تک اس کے نکلنے کا انتظار کرتے رہتے؟"

"تو وہ گاڑی لے کر تیزی کے ساتھ کافٹن کی طرف گئی۔ میری دو گاڑیاں اس کے پیچھے لگی ہوئی ہیں۔ میرا خیال ہے کہ اجالا پھیلنے سے پہلے ہی یہ قصہ بھی نمٹ جائے گا۔" اس نے نکاسی کے راستے کی طرف بڑھتے ہوئے دھیمی آواز میں کہا۔

"وہ اکیلی ہے یا اس کے ساتھ کوئی اور بھی ہے؟" سلطان شاہ نے پوچھا۔

"اکیلی ہے، خود ہی کار چلا رہی ہے۔" ظفر نے جواب دیا۔ "وہ بتا رہا تھا کہ وہ بے پروائی کے ساتھ بہت تیز اور رف ڈرائیونگ کر رہی ہے۔"

"فون کرتے ہوئے اس نے یہ سب کیسے دیکھ لیا؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

وہ ہنستے ہوئے بولا۔ "مجھے معلوم تھا کہ تم یہ سوال ضرور کرو گے۔ بڑے شہروں میں اہم مقامات پر ہمارا عملہ وائرلیس ٹرانسمیٹرز کے علاوہ موبائل فون سے بھی لیس رہتا ہے۔ تھوڑے

دنوں کی بات ہے، پھر پاکستان میں بھی لوگ عرب شیوخ کی طرح چلتے پھرتے فون پر باتیں کرتے نظر آئیں گے۔"

ان لوگوں کا اسلوب اتنا سخت اور مکمل تھا کہ اپنے دفتر سے نکلتے ہوئے ظفر کو کسی سے کچھ کہنے سننے کی ضرورت نہیں پڑی۔ اسے دیکھتے ہی اس کے تین آدمی لینڈ روور جیپ میں جا بیٹھے تھے۔ ان تینوں نے ہی اگلی نشست پر قبضہ کیا تھا۔ ان میں سے ایک نے جیپ کا طاقتور انجن اسٹارٹ کیا اور پھر ہم اس کشادہ جیپ کی درمیانی نشست پر براجمان ہو گئے۔

جیپ کے حرکت میں آتے ہی پھاٹک کھلا اور ہم ہوا کی رفتار سے باہر نکل گئے۔

اسی اثناء میں ظفر کے ساتھیوں میں سے ایک نے کار میں موجود موبائل فون پر کوئی نمبر ملا کر انسٹرومنٹ اس کے حوالے کر دیا تھا۔

دوسری طرف سے رابطہ ہونے پر ظفر بولنے لگا۔ "ہم چل پڑے ہیں۔ اب کیا پوزیشن ہے؟"

"اس طرف زیادہ آبادی نہیں ہے۔" چند لمحوں تک خاموش رہ کر دوسری طرف کی رپورٹ سننے کے بعد وہ بولا۔ "اپنے آدمیوں کو الرٹ رکھو اور اس گاڑی کو کسی قیمت پر اپنی نگاہوں سے اوجھل نہ ہونے دو۔ ضرورت ہو تو اپنی رفتار بڑھا کر تم اسے مار بھی سکتے ہو لیکن یہ خیال رہے کہ وہ عورت وحشت کر سکتی ہے۔ اس کے پاس جدید ہتھیاروں کے علاوہ بم بھی ہو سکتے ہیں۔ وہ اس طرف جا رہی ہے تو یقینی طور پر کسی کمین گاہ کا رخ کر رہی ہے۔ اسے وہاں سے نکلنے کا موقع نہیں ملنا چاہیے۔"

وہ ایر فون کان سے لگائے سنتا رہا۔ پھر بولا "ابھی پوزیشن رہنے دو۔ میں آ رہا ہوں۔ ضرورت ہوئی تو ہدایات بھی دیتا رہوں گا۔"

"پل سے اترنے کے بعد وہ تینوں کناروں سے دائیں طرف مڑتا ہے۔" ظفر نے ایر فون کان سے ہٹائے بغیر ہمیں اور اپنے ساتھیوں کو آگاہ کیا۔ اس کی آواز یقینی طور پر دوسری طرف بھی سنی جا رہی ہوگی لیکن ظفر کو اس کی کوئی پروا نہیں تھی۔ وہ کہہ رہا تھا "رفتار تیز کرو۔ اس سے پہلے کہ اسے کہیں گھس کر سنبھلنے کا موقع ملے ہمیں اس پر حملہ بول دینا چاہیے۔"

لینڈ روور فراٹے بھرتی ہوئی شہر کی ہموار شاہراہوں پر دوڑتی رہی۔

ہم گلشن کے علاقے سے دور تھے کہ اطلاع ملی ویرا کار سمیت ایک وسیع و عریض مکان کے احاطے میں داخل ہو چکی ہے۔ اس مکان کے مکینوں کو شاید پہلے سے ویرا کی آمد کی اطلاع مل چکی تھی کیونکہ وہاں پھاٹک کی روشنیاں جلی ہوئی تھیں اور پھاٹک بھی کھلا ہوا تھا لیکن ویرا کی کار اندر داخل ہوتے ہی پھاٹک بند کر کے لیمپ بھی بجھا دیے گئے اور چند منٹ بعد پوری عمارت تاریکی اندھیرے میں ڈوب گئی جیسے اس کے مکین اول شب سے ہی گہری نیند سو رہے ہوں۔

اس وقت رات ڈھل چکی تھی اور وقت کا پہیہ صبح کے ابتدائی لمحات میں داخل ہوا چاہتا تھا۔ اتنی صبح سویرے اگر یہ لوگ ویرا کی پذیرائی کے لیے مستعد اور چاق و چوبند بیٹھے ہوئے تھے تو صاف ظاہر تھا کہ وہ ویرا اور ایلزبیتھ کو تعلقات کے حامیوں اور ہمدردوں میں سے تھے جن کے ساتھ کوئی رو رعایت نہیں کی جا سکتی تھی۔ اسی لیے ظفر نے فوراً ہی اپنے جوانوں کو اس عمارت کے گرد گھیرا ڈالنے کی زیادہ تر ناکہ بندی کرنے کا حکم دے دیا تھا۔ اس کی ہدایت تھی کہ وہاں سے چڑیا کا بچہ بھی نہ نکلنے پائے۔

میں نے ویرا کے ساتھ ہنسی خوشی سے لے کر ماسکو تک کا ایک طویل عرصہ گزارا تھا لیکن میں بھی اس عورت کی گہرائیوں کا اندازہ نہیں کر سکا تھا۔ جب جب میرے اور اس کے مراسم اچھے رہے، میں اس خوش فہمی میں مبتلا رہا کہ میں اس کے بارے میں سب کچھ جانتا ہوں لیکن ظفر کے ساتھ لینڈ روور میں سفر کرتے ہوئے مجھے اندازہ ہو رہا تھا کہ ویرا نے مجھے بھی اپنی تعلق کی ہوا نہیں لگنے دی تھی۔

کراچی میں واقع ایلزبیتھ کو شکست سے اس کے تعلق نے مجھے پریشان سا کر دیا تھا۔ وہ ان سے اس قدر قریب تھی کہ اب برا وقت آنے پر خود ان کو ان کی تحویل میں چھوڑ کر جا رہی تھی۔ اب سارا معاملہ اس مکان کا تھا جہاں اس نے اب پناہ لی تھی۔ وہ کون لوگ تھے؟ ویرا سے ان کا کیا تعلق تھا؟ اور ان کو کس طرح پہچانا جاتا تھا۔ یہ سب ایسے سوال تھے جن کا میرے پاس کوئی جواب نہیں تھا۔

ظفر نے شاید میرا ذہن پڑھ لیا کیونکہ وہ اسی لمحے بولا "اس اطراف میں لے دے کر ایک موتی لال ہی کا مکان ایسا ہے جہاں وہ جا سکتی ہے۔ اگر ایسا ہوا ہے تو یہ ہمارے حق میں بہتر ہوگا۔"

"کیوں؟ یہ موتی لال کون ہے؟" میں نے چونک کر سوال کیا۔

"موتی لال ایک زمانے میں شراب بنانے والی کسی مشہور کمپنیوں کا مقامی ایجنٹ رہ چکا ہے۔ اس کا نام ہماری لسٹ پر ہے۔ کئی بار اس کی نگرانی بھی کرائی گئی لیکن وہ بہت چالاک معلوم ہوتا ہے۔ ابھی تک ہماری گرفت میں نہیں آسکا۔ وہ اسی علاقے میں کافی عرصے سے مقیم ہے۔"

"موتی لال پر کس قسم کا شبہ کیا جاتا رہا ہے؟" میں نے پوچھا۔

"وہ بھی یہی کہ ملک دشمنی اور دہشت گرد افراد کی مالی اور اخلاقی اعانت کر رہا ہے۔" ظفر نے کہا۔ "لیکن ابھی تک ایک بات بھی ثابت نہیں کیا جا سکا۔ اسی لیے وہ ابھی تک آزاد اور زندہ ہے۔"

"لیکن اس شبے کی کوئی بنیاد بھی تو رہی ہوگی؟" سلطان شاہ نے پوچھا۔ "جب تک یہاں شراب ممنوع نہیں ہوئی تھی تو اس کی ایجنسی بھی قابلِ اعتراض نہیں تھی۔ پھر موتی لال تو ویسے بھی مسلمان نہیں ہو سکتا۔ صرف اس بنا پر اسے مشتبہ قرار نہیں دیا جا سکتا۔"

"چند برس پہلے شہر میں آتش زنی اور قاتلانہ حملوں کی لہر چلی ہوئی تھی۔ ان وارداتوں میں سات دہشت گرد پکڑے گئے تھے جن کی عدالتوں سے ضمانت ہو گئی۔ بعد میں کمزور اور ناکافی شہادتوں کی وجہ سے وہ بری ہونے میں کامیاب ہو گئے۔ بعد میں ان کی ضمانت کے کاغذات کی جانچ پڑتال کی گئی تو یہ حیرت انگیز انکشاف ہوا کہ جن جائیدادوں کے کاغذات زرِ ضمانت کے بدلے جمع کرائے گئے تھے وہ تمام جائیدادیں کسی نہ کسی وقت موتی لال کی ملکیت رہ چکی تھیں۔ بس وہیں سے وہ ہماری نظروں میں آیا تھا۔"

"اس کے بعد اس کے خلاف کیا شواہد سامنے آئے؟" میں نے پُرتجسس لہجے میں پوچھا۔

"میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ وہ بہت محتاط آدمی ہے اس لیے ہمیں کوئی ثبوت نہیں مل سکا لیکن بعد میں یہ حیرت ناک بات سامنے آئی کہ جس دن وہ کسی پروگرام میں جلترنگ بجاتا ہے اس کے اگلے ہی دن شہر یا صوبے میں دہشت گردی کی کوئی بڑی واردات رونما ہو جاتی ہے۔"

"جلترنگ؟" میں نے حیرت سے دہرایا۔ "یہ جلترنگ کا کیا قصہ ہے؟"

"موتی لال جلترنگ بجانے کا شوقین ہے۔ چاندی، پیتل اور کانسی کی پیالیوں میں مختلف سطحوں تک پانی بھر کر جب وہ چوبی ڈنڈیوں سے ان پر ضرب لگاتا ہے تو سماں باندھ دیتا ہے۔ اس کے جاننے والوں میں اس کی بجائی ہوئی دھنیں بے حد مقبول ہیں۔ اس کے کسی دوست یا شناسا کے ہاں کوئی تقریب ہو تو رات رنگ کی محفل بپا ہو یا نہ ہو لیکن موتی لال کا فرمائشی پروگرام ضرور ہوتا ہے۔"

"حیرت ہے کہ ایسے بے ضرر شوق کا بھی دہشت گردی سے کوئی تعلق ہے۔" سلطان شاہ نے کہا۔ لینڈ روور میں اگلی نشست پر بیٹھے ہوئے تینوں افراد نے ہماری گفتگو سے لاتعلقی اختیار کی ہوئی تھی جیسے وہ بالکل ہی گونگے اور بہرے ہوں۔

"ہم نے ہر طرح دیکھ لیا لیکن ایسی تقریبات میں اس کے قریب کسی مشتبہ شخص کی پرچھائیں تک نظر نہیں آتی لیکن اگلے دن کوئی نہ کوئی بڑی واردات ضرور ہو جاتی ہے۔"

"میرا خیال ہے کہ اس مسئلے پر زیادہ مغز زنی نہیں کی گئی ورنہ اس کا حل زیادہ مشکل نہیں ہونا چاہیے تھا۔" میں نے پُرفکر انداز میں کہا۔

"تمہارے ذہن میں کوئی بات آئی ہو تو مجھے ضرور بتاؤ۔ بظاہر کوئی ثبوت نہ ہونے کے باوجود میرا دل گواہی دیتا ہے کہ وہ مجرم ہے اور کسی مجرم کو کیفرِ کردار تک پہنچائے بغیر میں چین سے نہیں رہ سکتا۔"

"میرا خیال ہے کہ تم مورس کوڈ کو بھول رہے ہو۔" میرا فقرہ مکمل ہونے سے پہلے ہی ظفر اچھل پڑا۔

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ اس طرف کسی کا دھیان ہی نہیں گیا تھا۔ جلترنگ بجاتے ہوئے وہ مورس کوڈ کے انداز میں اپنا پیغام کھلے بندوں سنا سکتا ہے۔ متعلقہ آدمی اس سے رابطے کے بغیر سمجھ جاتے ہوں گے کہ انہیں کہاں کیا کرنا ہے۔ اس کے علاوہ کوئی بات نہیں ہو سکتی۔"

"یہ مورس کوڈ کیا بلا ہے؟" سلطان شاہ نے الجھن آمیز لہجے میں سوال کیا۔

میں اسے سمجھانے لگا کہ مورس کوڈ ٹیلی گراف کی بنیاد کی پہلی اینٹ ہے جس میں ایک مشین کے ذریعے حروفِ تہجی کو صوتی اشاروں میں تبدیل کیا جاتا ہے اور دوسری جانب والی مشین ٹک ٹک ٹکا ٹک کی ان بے معنی آوازوں کو وصول کر کے ایک کاغذ پر حروف اور الفاظ کی صورت میں ٹائپ کر دیتی ہے۔ اگر موتی لال جلترنگ بجاتے ہوئے ایسے اشارے بھی دے رہا ہے تو مورس کوڈ سے واقفیت رکھنے والا ہر شخص اس کی دھن میں پوشیدہ پیغام سمجھ کر اپنا کام شروع کر سکتا ہے۔ وہ مورس کوڈ کی قدرے بدلی ہوئی صورت بھی ہو سکتی تھی کیونکہ اصل مورس کوڈ میں ہر صوتی اشارے کو نقطے اور مختصر لکیر یا ڈوٹ اور ڈیش کی مختلف ترتیبوں سے ظاہر کرنے کا طریقہ ایجاد کیا گیا جو آگے چل کر ٹیلی گراف کی بنیاد بن گیا۔

جب تک ویرا بھارتی کا ذکر ملیشیا میں پناہ گزین یا کراچی کی سڑکوں پر رواں تھی تو وہی ہماری گفتگو کا محور بنی ہوئی تھی لیکن اس کے نئے ٹھکانے پر چلے جانے کے بعد ہماری گفتگو کا رخ یک بیک موتی لال کی طرف ہو گیا تھا جو کراچی کی شہری زندگی میں ایک معزز اور متمول سرمایہ دار ہونے کے ساتھ مشتبہ افراد کی فہرست میں بھی شامل تھا اور کسی حد تک انچارج سنگ قدرس اور ظفر کی کمزوری بنا ہوا تھا۔

ہائی وے ان کے سامنے سے گزرتے ہوئے ہمیں خیال آیا کہ ہماری منزل تیزی کے ساتھ قریب آتی جا رہی تھی لیکن ہم نے وہاں کے لیے اپنی حکمتِ عملی کے بارے میں کچھ نہیں سوچا تھا۔

میرے خیال دلانے پر ظفر بولا "اگر وہ موتی لال کے مکان ہی میں گئی ہے تو دس بیس منٹ کے رقبے پر پھیلا ہوا وہ مکان میرا دیکھا ہوا ہے۔ بظاہر وہاں کوئی غیر معمولی حفاظتی نظام نہیں ہے۔ صرف گیٹ پر ایک دو چوکیدار رہتے ہوں گے۔ وہاں غیر معمولی بات صرف یہ ہے کہ اس مکان کے احاطے کی دیواریں تو دس فٹ اونچی ہیں جنہیں عبور کر کے اندر داخل ہونا قدرے دشوار ثابت ہوگا۔"

"تو کیا تم اس عمارت میں گھسنے کا ارادہ رکھتے ہو؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"بلکہ اس ذلیل کو تباہی سے بچانے کے لئے ویرا کا یہ بلی بنا ضروری ہے۔ ہمیں اس کی کمین گاہ میں داخل ہونا ہی پڑے گا۔ وہ شرافت سے ہتھیار نہیں ڈالے گی۔" ظفر نے جواب دیا۔

"میرے ذہن میں تمہارے اختیارات کا معاملہ تھا۔ اگر وہاں مزاحمت کی گئی تو خاصی خون ریزی ہو سکتی ہے۔ اگر تمہارے ذیلی پولیس کی نفری بھی ہو تو تم قانون کے نام پر آسانی سے اندر داخل ہو سکتے ہو۔ صرف ویرا کو بچانے کے لئے موتی لال اپنی ساکھ اور عزت ... دلچسپی لے گا۔"

"پولیس کو ساتھ لینے سے معاملہ بگڑ جائے گا۔ آج کل یہ اندازہ کرنا بہت مشکل ہو گیا ہے کہ کس وردی میں کون چھپا بیٹھا ہے۔ ایسی ہی مجبوری پیش آ جائے تو ہم پولیس کے بجائے رینجرز یا فوج سے مدد لے لیتے ہیں لیکن اس کارروائی میں کافی وقت صرف ہو جاتا ہے۔ جبکہ ہمارے پاس بالکل وقت نہیں ہے۔"

اسی لئے ظفر کے موبائل فون پر باہر سے کال آنے کا انتظار ... ویرا کے غائب ہونے کے بعد اس نے اپنے آدمیوں سے رابطہ منقطع کر دیا تھا۔

ظفر نے سوچ سمجھ کر وہ کال وصول کی پھر چند ثانیے ... سن کر سلسلہ منقطع کر دیا۔ "اسے ایک آدمی گاڑی میں اسٹیشن فور لے جا رہا ہے۔ ہم اس تک پہنچنے کی راہ کے قریب ہیں۔"

"کیا ہوا؟" میں نے اس کے بدلتی ہوئی صورت حال کی وجہ سے تجسس میں پوچھا تھا۔

"جس کار میں ویرا وہاں پہنچی تھی اسے لے کر ایک آدمی وہاں سے بہت تیزی کے ساتھ روانہ ہوا تھا۔ میرے آدمی اسے روکنے میں ناکام رہے تو انہوں نے ایک موڑ پر اپنی بھاری جیپ سے سامنے ٹکر مار کر کار کو الٹ دیا۔ ڈرائیور کافی زخمی ہوا ہے۔ میں نے اسے اسپتال فوراً روانہ کر دیا ہے۔ تصادم اور کار الٹنے کا شور کافی زیادہ تھا وہ یقینی طور پر اس مکان میں بھی سنا گیا ہوگا کیونکہ حادثے کے بعد اس مکان کی چھت پر تاریک اور ناقابلِ شناخت ہیولوں کی نقل و حرکت نوٹ کی گئی ہے۔"

ہم کاٹھن (?) کا پچھا عبور کر کے دائیں طرف مڑے۔ پھر ایک کاؤنسلیٹ کے سامنے سے گزرے تو پرائیویٹ نمبر پلیٹ والی ایک براؤن ٹیوٹا کرولا سڑک کے کنارے کھڑی ہوئی نظر آئی۔ فرنچ کاؤنسلیٹ کے سامنے والے آہنی گیٹ کے عقب سے مسلح محافظ اس کا جائزہ لے رہے تھے۔ ڈپلومیٹک گاڑی کے بارے میں سخت ہدایات کی وجہ سے ان میں سے کسی نے باہر آنے کی کوشش نہیں کی تھی۔

چند منٹ بعد لینڈ روور ایک نیلی جیپ کے قریب جا رکی جہاں دو مضبوط مگر سادہ پوش افراد مستعد کھڑے ہوئے تھے۔ وہاں پہنچتے ہی مجھے اونچی دیواروں والے اس مکان کو پہچاننے میں کوئی رکاوٹ نہیں ہوئی جہاں ویرا سے ملاقات ہوئی تھی۔

لینڈ روور کا ڈرائیور اپنی نشست پر بیٹھا رہا۔ پچھلے دو افراد نیچے اتر آئے۔

"یہ موتی لال ہی کا مکان ہے۔" ظفر نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ پھر وہاں پہلے سے موجود آدمیوں کی طرف متوجہ ہو گیا۔ "اندر کی کیا خبر ہے۔ آدمی کہاں کہاں ہیں؟"

وہ ظفر کو تفصیلی رپورٹ دینے لگا جس کا خلاصہ یہ تھا کہ کار کے حادثے کے بعد چھت پر نظر آنے والی پراسرار نقل و حرکت کے علاوہ اندر کے حالات معمول پر تھے۔ بظاہر ان لوگوں کو یہ اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ ویرا کے وہاں پہنچتے ہی اس عمارت کا محاصرہ کیا جا چکا تھا۔

ظفر اس مکان میں کبھی داخل نہیں ہوا تھا لیکن اپنے شبہات کی تصدیق یا تردید کے لئے متعدد بار اس کا طواف کر چکا تھا اس لئے اس نے وہیں کھڑے کھڑے اپنی کارروائی کے بارے میں تفصیل ترتیب دینی شروع کر دی اور اسی کے ساتھ ہم مکان کی پچھلی گلی کی طرف چلے گئے جو اسٹریٹ لائٹس نہ ہونے کی وجہ سے تاریک پڑی ہوئی تھی۔ ظفر کے ایما پر دونوں گاڑیاں اندھیری گلی میں چلی گئیں۔

اس وقت رات دم توڑ چکی تھی اور فضا پر چھائی ہوئی گھور تاریکی دھندلاتے ہوئے ملگجے اجالے میں مدغم ہوتی جا رہی تھی اس لئے ظفر اور اس کے آدمیوں کے ذہن اس وقت کم و بیش خوف قانون کا کوئی سہارا لئے بغیر ویرا کے تحفظ کا سدباب کرنا چاہ رہے تھے اس لئے یہ ضروری تھا کہ اجالا پھیلنے اور اس علاقے کے مکینوں کے بیدار ہونے سے پہلے پوری کارروائی مکمل کر لی جائے تاکہ کسی غیر متعلق فریق کی طرف سے مداخلت کا کوئی اندیشہ نہ رہے اور ... ویرا کے ... سے فارغ ہوں تو پھر ... کی جائے۔ وہ اس وقت انڈین کاؤنسلیٹ میں قید تھی لیکن مجھے یہ معلوم نہیں تھا کہ ظفر کے آدمی بدستور اس عمارتی نگرانی پر مامور تھے یا ویرا کے فرار کے بعد اس کے تعاقب میں چلے گئے تھے۔ یہ فکر لاحق تھی کہ نگرانی نہ ہونے کی صورت میں غزال کو وہاں سے ہٹایا جاتا تو ہمیں ہوا بھی نہ لگتی اور ہم خلا میں ہاتھ پیر مارتے رہ جاتے لیکن پوری گفتگو میں ایسا کوئی موقع نہیں آ سکا تھا کہ میں انڈین کاؤنسلیٹ کی نگرانی کے بارے میں ظفر سے کوئی سوال پوچھ سکتا۔

اس وقت ظفر نے اپنی پوری توجہ ویرا کو گھیرنے پر مرکوز کی ہوئی تھی وہ اسے بے خبری میں اپنے آہنی چنگل میں دبوچ لینا چاہتا تھا۔ کیونکہ عمارت میں داخل ہونے کی صورت میں تصادم اور وہاں رہنے والوں کے ہوشیار ہو جانے کا خطرہ مضمر تھا۔ اس لئے ظفر نے احاطے کی دیوار سے اپنے آدمی اندر پہنچانے کا منصوبہ بنایا تھا۔ اس طرح کارروائی میں وہ لوگ سرعت اور خاموشی کے ساتھ

سوال کیا۔

"انہوں نے یہ حماقت نہیں کی ہوگی۔ پھاٹک پر چوکیداروں کی موجودگی کافی ہوتی ہے۔ اتنے وسیع احاطے کی دیوار کی حفاظت کرنا مشکل کام ہے۔ اس لئے دیواروں پر خفیہ بجلی باڑھ لگائی گئی ہوگی۔"

اس بار ایک واضح پروگرام بن چکا تھا اس لئے دونوں گاڑیاں بہت تیزی کے ساتھ بند آہنی پھاٹک کے سامنے پہنچ گئیں۔ ان کا رخ پھاٹک کی طرف گھماتے ہی ہیڈ لیمپس وغیرہ گل کر دیے گئے پھر ایک آدمی باہر نکلا اس نے بہت احتیاط اور پھرتی سے پھاٹک کو چھو کر اس کے محفوظ ہونے کا اندازہ لگایا اور پھر پھاٹک کی اوپر والی سلاخوں میں پیر پھنساتا ہوا کسی بندر کی سی پھرتی کے ساتھ اوپر چڑھتا چلا گیا۔

اس بار ظفر کا اندازہ سو فیصد درست ثابت ہوا کیونکہ اندر غائب ہونے کے بعد بھی وہاں سے کوئی احتجاج آمیز آواز نہیں سنائی دی اور چند ثانیوں بعد ہی پھاٹک اندر سے کھول دیا گیا۔

اس وقت تک سب لوگ غیر مسلح تھے لیکن پھاٹک کھلتے ہی ہر ایک نے نشستوں کے نیچے سے بھرے ہوئے خودکار ہتھیار نکال لئے۔ لمبے میگزین والی ایک سب مشین گن اس شخص کو تھما دی گئی جو پھاٹک پر چڑھ کر اس احاطے میں داخل ہوا تھا۔

"تم دونوں کے لئے بھی کلاشنکوفیں اور ان کے فاضل میگزین موجود ہیں۔" ظفر نے ہمیں آگاہ کیا اور رائفلیں ہی لیے ہیں ہم دونوں بھی مسلح ہو چکے تھے۔ میں نے ایک بھرا ہوا فالتو میگزین بھی ساتھ لے لیا تھا۔

گن کا جھٹکا کھانے والے شخص کو لینڈ روور سے اتار کر پک اپ میں منتقل کر دیا گیا اور وہ جیپ ہم تینوں سمیت پھاٹک سے دور واقع رہائشی عمارت کی طرف بڑھ گئی۔

اچانک کہیں سے "کون ہے؟" کی تیز آواز بلند ہوئی۔ شاید احاطے میں منتشر چوکیداروں نے پھاٹک کے ذریعے ہونے والی تبدیلیاں بھانپ لی تھیں۔ مگر لینڈ روور کا ڈرائیور اس للکار کی پروا کئے بغیر جیپ کو آگے لیتا چلا گیا۔

رہائشی عمارت کی تمام کھڑکیاں تاریک پڑی ہوئی تھیں۔ عمارت کے مکین ساری روشنیاں گل کر کے گہری نیند کے مزے لے رہے تھے یا پھر ان کھڑکیوں پر دبیز پردے چڑھے ہوئے تھے جن سے روشنی کی کوئی کرن باہر نہیں آ سکتی تھی۔

اچانک عمارت کے تاریک برآمدے سے گڑگڑاہٹ دھماکے کے ساتھ ایک شعلہ فضا میں بلندیوں کی طرف تیر گیا اور اس بار لینڈ روور کے ڈرائیور نے گھبرا کر پوری قوت سے بریک لگا دیے۔

وہ رائفل کا فائر تھا جو ہمیں روکنے کے لئے فضا میں داغا گیا تھا۔

عمارت کے مکین بالکل ہی غافل اور بے خبر نہیں تھے بلکہ اندھیرے میں ہتھیاروں سے لیس ہو کر کسی بھی بری گھڑی کا مقابلہ کرنے کے لئے تیار تھے۔ رائفل کے ذریعے وہ لوگ کافی دور سے ہمیں نشانہ بنا سکتے تھے لیکن ہمارے ہتھیاروں کی زد اتنی لمبی نہیں تھی۔

ظفر کسی کو کچھ کہنے سننے کا موقع دیے بغیر اپنی سب مشین گن لے کر جیپ سے اتر گیا اور لمحہ بھر بعد ہی فضا اس کی بارعب اور تحکمانہ آواز سے گونجنے لگی۔

"ہم قانون کے نام پر آئے ہیں۔ اگر دوسری بار گولی چلائی گئی تو ہم سمجھیں گے کہ تم بدنیتی کے ساتھ ہم سے مقابلے پر آمادہ ہو اور اس عمارت کی اینٹ سے اینٹ بجا دی جائے گی۔ خیریت چاہتے ہو تو اپنے ہتھیار گرا کر روشنی کر دو ورنہ برے انجام کے لئے تیار ہو جاؤ۔"

اچانک جیپ کے ڈرائیور نے ہیڈ لیمپس روشن کر دیے۔ روشنی کی اس چادر میں عمارت کا برآمدہ بھی منور ہو گیا جہاں دو مسلح افراد کھڑے ہوئے نظر آ رہے تھے۔ ان میں سے ایک صحت مند نوجوان تھا اور دوسرا ادھیڑ عمر جیسا شخص تھا جو شب خوابی کے لباس پر گاؤن پہنے کھڑا تھا۔ وہ دونوں ہی بڑے بور کی شکاری رائفلوں سے مسلح تھے۔

روشنی کی زد میں آتے ہی ان کی رائفلوں کی اٹھی ہوئی نالیں جھکتی چلی گئیں۔ نوجوان اچھل کر ایک ستون کی اوٹ میں چھپ گیا لیکن ادھیڑ عمر شخص جہاں تھا وہیں کھڑا رہا۔ میں نے اندازہ لگایا کہ وہی سوتن لال ہو سکتا تھا۔

فضا میں ظفر کی مشین گن کا ہلکا سا برسٹ گونجا اور اس نے غصیلی آواز میں کہا "تم دونوں اپنی رائفلیں گرا کر روشنی میں آ جاؤ ورنہ چھلنی کر دیے جاؤ گے۔"

برآمدے سے ہمارا فاصلہ بہت زیادہ نہیں تھا اور لینڈ روور کے ہیڈ لیمپس کی روشنی اتنی تیز تھی کہ ہم نے سوتن لال کے چہرے پر تذبذب کے آثار دیکھے پھر اس نے جھک کر اپنی رائفل آہستگی سے فرش پر ڈال دی۔ اس کی وہ رائفل غالباً بہت قیمتی تھی جسے وہ ہاتھ سے نیچے پھینکنے کی ہمت نہ کر سکا۔ پھر اس نے ایک طرف سر گھما کر کسی سے کچھ کہا اور ستون کی آڑ سے اس کا ساتھی نوجوان بھی باہر آ گیا۔ اس بار اس کے ہاتھوں میں رائفل موجود نہیں تھی۔

ہم لوگ جیپ میں تیزی کے ساتھ برآمدے کی طرف بڑھ گئے۔ ظفر ہمارے پیچھے اندھیرے میں پیدل آ رہا۔ ہمیں پہلے ہی گروہ ان دونوں کا مدد کرنا چاہ رہا تھا۔

جیپ رکتے ہی میں سلطان شاہ کے ساتھ نیچے اتر گیا۔ ہم نے اپنی سب مشین گنیں شولڈر اسٹریپ کے ذریعے شانوں سے لٹکا لی تھیں۔

وہ دونوں ہماری پیشوائی کے لئے برآمدے کے کنارے تک آ گئے تھے۔ دونوں کے چہروں سے سراسیمگی اور تشویش ہویدا تھی

ادھیڑ عمر شخص کے مقابلے میں نوجوان زیادہ پریشان نظر آرہا تھا۔

"ہم موتی لال سے ملنے آئے ہیں۔" میں نے پیچھے آتے ہی تحکمانہ لہجے میں کہا۔ "برآمدے میں روشنی کرو اور فوری طور پر اسے ملاقات کا بندوبست کرو۔"

نوجوان برآمدے کی روشنی کرنے کے لئے واپس مڑ گیا۔ سلطان شاہ اس کے پیچھے گیا اور اس نے فرش پر پڑی ہوئی دونوں رائفلیں اپنی تحویل میں لے لیں۔

اس اثنا میں ادھیڑ عمر شخص دبے مگر احتجاج آمیز لہجے میں مجھ سے مخاطب ہو گیا۔ "میرا ہی نام موتی لال ہے اور وہ میرا لڑکا موہن لال ہے۔ اگر تمہارا تعلق پولیس کے محکمے سے ہے تو میں حیران ہوں کہ تمہاری وردیاں کہاں ہیں؟ میرے چوکیدار کہاں مرے ہوئے ہیں اور تم کسی اطلاع کے بغیر زبردستی اندر کیوں آئے ہو؟ ان باتوں کا جواب ملے بغیر میں تم کو خوش آمدید نہیں کہہ سکوں گا۔"

"ہمارا تعلق اسپیشل برانچ سے ہے۔" میرے عقب سے ظفر کی آواز ابھری۔ "ہمارا عملہ وردی استعمال نہیں کرتا۔ اپنے چوکیداروں کے بارے میں تم کو بے فکر ہونا چاہئے۔ ان کی طرف سے کوئی جواب نہ ملنے پر ہی ہم پھاٹک کھول کر اندر آئے ہیں....."

"اور چند منٹ پہلے ابھرنے والی چیخ کیسی تھی؟" موتی لال نے احتیاط آمیز لہجے میں پوچھا۔

"اس کا جواب تم دو گے۔" ظفر نے آگے بڑھ کر اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال دیں۔ "کچھ دیر پہلے ایک سفید فام مجرمہ یہاں پہنچی ہے۔ تمہارے گھر سے ذرا آگے ایک کار حادثے میں تباہ ہوئی ہے جس کا زخمی ڈرائیور تمہارے نام کی مالا جپ رہا ہے۔ پھر یہاں سے کسی کی چیخیں سنائی دی ہیں۔ ہمارا خیال ہے کہ تم نے چھت کے نیچے مجرموں کو پناہ دی ہے اور وہ کسی قیدی پر تشدد کر رہے ہیں۔ [illegible] ساتھ ہی ان مجرموں کو اپنی تحویل میں لینا چاہتے ہیں۔ اگر تم نے ہمارے ساتھ تعاون کرنے میں ذرا بھی ہچکچاہٹ سے کام لیا تو ہم تمہیں بھی باندھ کر اپنے ساتھ لے جائیں گے۔"

ان دونوں نے آنکھوں ہی آنکھوں میں ایک دوسرے کی طرف دیکھا اور پھر موتی لال اپنے لڑکے سے بولا "تم اندر جاؤ۔ میں ان سے تنہائی میں بات کرنا چاہتا ہوں۔"

"میں یہیں رکوں گا پاپا!" لڑکے نے اصرار کیا۔ "پتا نہیں تنہائی میں یہ تمہارے ساتھ کیا سلوک کریں! مجھے ان کے تیور خراب نظر آرہے ہیں۔"

"اگر انہیں اپنے سوالات کے تسلی بخش جوابات مل گئے تو یہ کسی کو نہیں ستائیں گے۔ تم یہاں سے چلے جاؤ۔ میں اپنی حفاظت آپ کر سکتا ہوں۔" موتی لال نے سختی سے کہا۔ نوجوان بیٹے پر اس کا اتنا رعب تھا کہ وہ نہ چاہتے ہوئے بھی زیر لب بڑبڑاتا ہوا اندر چلا گیا۔

موتی لال چند ثانیوں تک خاموش کھڑا اس کے قدموں کی آواز سنتا رہا۔ جب وہ دروازہ کھول کر اندر چلا گیا تو موتی لال ایک گہرا سانس لے کر بولا "میں ایک معزز آدمی ہوں۔ میرا خیال ہے کہ تمہیں بھیج کر کسی نے میرے ساتھ سنگین مذاق کرنے کی کوشش کی ہے....."

"وقت برباد مت کرو!" ظفر نے بات کاٹ کر اسے ڈانٹا۔ "حقائق کی بات کرو یا پھر نتائج بھگتنے کے لئے تیار ہو جاؤ۔ ہم یہاں تمہاری کہانیاں سننے نہیں آئے ہیں۔"

موتی لال کا چہرہ زرد پڑ گیا اور وہ ہکلاتے ہوئے خوف آمیز لہجے میں بولا "وہ..... وہ میری خواب گاہ میں ہے۔ میرے چوکیدار کے علاوہ کسی کو اس کی موجودگی کا علم نہیں ہے۔"

اس کے لب و لہجے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ رنگیلا بڈھا تھا اور ویرا کو ایک تحفے کے طور پر اس کے پاس بھیجا گیا تھا لیکن قابل ذکر بات یہ تھی کہ انڈین کاؤنسلیٹ میں اس کا کوئی ایسا بے تکلف دوست موجود تھا جو اس کے خفیہ مشاغل کی تسکین کے لئے ویرا کو وہاں بھیج سکتا تھا۔

"اس کا نام کیا ہے؟" ظفر نے اسے پیچھے دھکیل کر برآمدے میں داخل ہوتے ہوئے پوچھا۔

"میری..... میری سلامتی!" وہ رازدارانہ لہجے میں بولا "اگر تمہیں اس پر کوئی شبہ ہے تو تم اسے اپنے ساتھ لے جاؤ لیکن موہن کو ان معاملات کی ہوا نہیں لگنی چاہئے۔"

"اپنی خواب گاہ کی طرف چلو!" ظفر نے اس کی بات نظر انداز کر کے حقارت سے کہا "جوان اولاد کی موجودگی میں جو باپ رنگ رلیاں مناتا ہو وہ کسی رحم یا ہمدردی کا مستحق نہیں ہوتا۔"

موتی لال نہایت چالاک اور مکار آدمی تھا۔ اپنی حرکتوں کی وجہ سے اس نے اپنی خواب گاہ کے لئے [illegible] مکان کا ایسا انتخاب کیا ہوا تھا جو رہائشی [illegible] کے [illegible] اندھیرے میں وہاں آمد و رفت جاری [illegible] ہے۔

لیکن اس کی خواب گاہ میں داخل ہوتے ہی وہ خود بھی بھونچکا رہ گیا کیونکہ کمرہ خالی اور بستر خالی پڑا ہوا تھا اور ایک کھڑکی کا ٹوٹا ہوا شیشہ ویرا کے فرار کی کہانی سنا رہا تھا۔

ویرا وہاں خطرے کے بادل منڈلاتے ہوئے محسوس کر کے بھاگ نکلی تھی لیکن ظفر کو شاید یہ خیال تھا کہ اس کے باہر چھپے ہوئے آدمی ویرا کے فرار کو ناکام بنا دیں گے اس لئے وہ کسی بوکھلاہٹ کا مظاہرہ کئے بغیر موتی لال کے ساتھ درشت لہجے میں پیش آیا۔

"وہ کوئی عام اور آوارہ لڑکی نہیں بلکہ بہت بڑی مجرمہ تھی۔ اگر وہ نکلنے میں کامیاب ہو گئی تو میں تمہاری کھال میں بھس بھروا دوں گا۔" اس نے دانت پیستے ہوئے کہا۔

"ہاں... لیکن مجھے یہ نہیں معلوم نہیں تھا۔" وہ خوف زدہ لہجے میں بولا "مجھے یہی بتایا گیا تھا کہ وہ ایک عقلمند سی لڑکی ہے جو ہر وقت تیرے لیے تجربات کے لیے تیار وتیار رہتی ہے۔ اسے میرے پاس بھیجنے والے نے مجھے اس سے آگے ایک لفظ بھی نہیں بتایا تھا۔"

"اسے بھیجنے والا کون تھا؟" ظفر نے سوال کیا پھر موتی لال کے چہرے پر ہچکچاہٹ کے آثار دیکھ کر غرایا۔ "اب تم نے وقت برباد کیا تو قانونی کارروائی سے پہلے میں تمہارے تمام گھر والوں کو یہاں جمع کر کے انہیں تمہارے سیاہ کرتوتوں سے آگاہ کروں گا اور وہ سب تمہارے منہ پر تھوکیں گے۔"

"وہ لڑکی شاید انڈین کاؤنسلیٹ سے آئی تھی مگر مجھے شری مان شکلا نے اپنے گھر سے فون کیا تھا، اس سے بات ہونے کے بعد ہی وہ یہاں آئی تھی۔"

"شری مان شکلا کون ہے اور انڈین کاؤنسلیٹ سے تمہارا کیا تعلق ہے؟"

"شری مان شکلا میرا گہرا دوست اور کاؤنسلیٹ کا سینئر پروٹوکول آفیسر ہے۔ وہ اسکول میں میرا کلاس فیلو تھا۔ اس کے علاوہ کاؤنسلیٹ سے میرا کوئی واسطہ نہیں ہے۔"

"میری گاڑی کے بارے میں یہاں سے فون لے گیا تھا؟" ظفر اس ... تک ... آیا تھا۔

"وہ... وہ میرا ڈرائیور تھا، تمہیں فون کرنے کے بعد ہی مجھے کو اس کے بارے میں تیار کراچیاں شروع ہو گئی تھیں اس لیے میں نے وہ کار سڑک کے کنارے چھوڑ دینے کی ہدایت کی تھی۔ بعد میں میری ... سے اپنی کار لے گئی تھی۔"

"تم جھوٹے ہو۔ اگر اب بھی تم راہ راست پر نہ آئے تو مارے جاؤ گے۔" وہ بولا۔

"میں حلفیہ کہہ رہا ہوں کہ میں نے جو کچھ کہا ہے وہ بالکل درست اور سچ ہے۔"

"اور جو کچھ نہیں کہا اس کے بارے میں تمہارا کیا خیال ہے؟" ظفر نے زہریلے لہجے میں پوچھا۔

"پتا نہیں تم کیا کہنا چاہ رہے ہو۔" وہ بے بسی سے بولا۔ "تم اگر میری مزاحمت کو بھی سمجھتے ہو تو تمہیں اس کا تعاقب کرنا چاہیے تھا۔ وہ اور نکل گئی تو پھر تمہارے ہاتھ نہیں آسکے گی اور تم مجھے پریشان کرتے رہو گے۔"

"میں اپنے کام سے اچھی طرح واقف ہوں، تم بے فکر رہو، اس مکان سے چڑیا کا بچہ بھی فرار نہیں ہو سکے گا۔ باہر میرے آدمی پھیلے ہوئے ہیں۔ تم بتاؤ کہ جل ترنگ کا کیا قصہ ہے؟"

وہ بری طرح چونکا پھر سنبھل کر بولا۔ "کچھ بھی نہیں، وہ میرا بے ضرر شوق ہے۔"

"ہمارے پاس تمہاری زہریلی دھنوں کے ٹیپ موجود ہیں اور ہم نے ان میں موجود کوڈ حل کر کے وہ پیغام پکڑ لیے ہیں جو تم اپنے آدمیوں کو پہنچاتے تھے۔" ظفر نے اسے گھورتے ہوئے کہا۔

"یہ غلط ہے۔" موتی لال کے ہونٹوں سے خفیف سی آواز برآمد ہوئی۔ "تم مجھے کسی غلط چکر میں پھانسنے پر تلے ہوئے ہو، یہ میرے اوپر سراسر بہتان ہے۔" وہ اپنا سر تھام کر صوفے پر بیٹھ گیا۔

اس دوران میں اس کے بیٹے سوہن لال نے دو مرتبہ خوابگاہ کی طرف آنے کی کوشش کی مگر اسے سختی کے ساتھ واپس لوٹنے پر مجبور کر دیا گیا۔

جل ترنگ کی دھنوں میں پوشیدہ پیغامات کا ذکر آتے ہی موتی لال نے سمجھ لیا تھا کہ اس کا برا وقت آگیا ہے۔ اس کے اعصاب کشیدہ ہو گئے تھے، چہرہ یرقان کے کسی مریض کی طرح زرد ہو گیا تھا مگر پھر بھی اس نے اپنی زبان سے کوئی اعتراف نہیں کیا۔ جب ظفر نے اسے گرفتاری کی دھمکی دی تو اس نے تعاون کرنے سے صاف انکار کرتے ہوئے کہہ دیا کہ وہ وارنٹ اور باوردی افسران کی موجودگی کے بغیر جان دے دے گا لیکن اپنی دہلیز سے پیر باہر نہیں نکالے گا۔

اسے اندازہ نہیں تھا کہ اس کا کن لوگوں سے واسطہ پڑا ہے۔ اس کی شرائط سن کر ظفر نے بظاہر اسے ڈھیل دے دی لیکن موقع ملتے ہی اس کی کنپٹی پر اپنے داہنے ہاتھ کی الٹی ہتھیلی کی ضرب لگائی کہ وہ منہ سے کوئی آواز نکالے بغیر مسہری پر ہی ڈھیر ہو گیا۔

میں نے سلطان شاہ کے ساتھ اندرونی راستے کی نگرانی سنبھالی تاکہ موتی لال اچانک ہی اس طرف نہ آنکلے۔ اس دوران میں ظفر نے بے ہوش موتی لال کو اپنے کندھے پر لاد کر لینڈ روور میں پہنچا دیا۔

اسی لمحہ اچانک فضا میں پستول کی فائرنگ کی آواز گونجی پھر بہت سی سب مشین گنیں چلنے ... سے ... کر مکان سے باہر نکل آئے۔

غور کرنے پر اندازہ ہوا کہ فائرنگ کا سارا جوش و خروش اس عمارت کے عقبی حصے میں مرکوز تھا۔ ہم تینوں جیپ میں سوار ہوئے تو ٹرانسیٹر آن تھا۔ ڈرائیور نے بتایا کہ چند لمحے پہلے اطلاع آئی تھی کہ مکان کے عقبی احاطہ میں پستول سے ایک فائر سنائی دیا تھا جس کے نتیجے میں ایس ایف والوں نے نامعلوم افراد کو خوف زدہ کرنے کے لیے احاطہ کی دیوار پر فائرنگ شروع کر دی تاکہ کوئی اس سمت سے فرار ہونے کی ہمت نہ کر سکے۔ ظفر نے وہ پیغام سن کر دوبارہ اپنا نام بتایا اور ٹرانسیٹر پر فائرنگ روک دینے کا حکم جاری کر دیا جس کے چند لمحوں کے بعد ہی فضا پرسکون ہو گئی۔

اس کے بعد مکان اور احاطہ میں ویرا کی تلاش کی مہم کا آغاز ہوا لیکن میری توقع کے عین مطابق اس کا سایہ تک دریافت نہیں ہو سکا۔

ویرا بہت چالاک اور مکار عورت تھی۔ شاید اسے ابتدا ہی سے خدشہ رہا تھا کہ وہ موتی لال کے مکان میں پھنس گئی ہے اس

لیے کار کے الٹنے کے شور اور پھر ایک انسانی چیخ نے اسے پوری طرح چوکنا کر دیا اور جب موتی لال اسے خواب گاہ میں تنہا چھوڑ کر باہر نکلا تو ویرا خاموشی سے ایک شیشہ توڑ کر کھلی فضا میں نکل گئی جہاں وہ اپنی مرضی کی راہ کا انتخاب کر سکتی تھی۔

اسے اندازہ رہا ہوگا کہ مکان محاصرے کی حالت میں ہے اس لئے اس نے اپنے بلاؤز میں چھپے ہمیشہ موجود رہنے والے پستول سے ایک ہوائی فائر کیا جس کے نتیجے میں فطری طور پر ہر ایک کی توجہ اسی طرف مبذول ہو گئی اور ویرا کسی اور سمت سے نکل کر فرار ہونے میں کامیاب ہو گئی۔

لیکن میرے اس نظریے میں ایک بہت بڑا جھول تھا۔ چونکہ ہم ایس پی ایف والے موجود تھے اس لئے اس سمت سے ویرا کا باہر نکلنا خارج از امکان تھا۔ دوسری طرف احاطے کی دیوار پر بچھے ہوئے ننگے تاروں میں بجلی دوڑ رہی تھی۔ اگر ویرا دیوار پھاند کر باہر نکلی تو اس نے بجلی باڑھ کا کیا توڑ کیا تھا؟

اس سوال کا ایک ہی جواب ہو سکتا تھا کہ موتی لال نے تحفظ میں لی ہوئی اپنی مسوتی محبوبہ کی دلجوئی کے لئے اسے بتا دیا ہو کہ دیواروں پر بجلی باڑھ موجود تھی جسے عبور کر کے کوئی اندر نہیں آ سکتا اور ویرا نے فرار کے وقت اس خطرے کے سدباب کے لئے ربڑ کے دستانے استعمال کئے ہوں یا کسی تدبیر سے بجلی باڑھ کو ناکارہ بنا دیا ہو۔

تھوڑی دیر بعد اس سوال کا جواب بھی سامنے آ گیا۔ احاطے کی دیوار پر ایک موٹے تار کا ٹکڑا لٹکتا ہوا پایا گیا تھا۔ اس نرم اور موٹے تار کے دونوں سروں پر پتھر بندھے ہوئے تھے جن کے سہارے وہ ٹکڑا دیوار کی دونوں جانب جھول رہا تھا۔ اس ننگے تار نے باڑھ کی ادھر ادھر تاروں کو شارٹ کر کے پوری باڑھ کا فیوز اڑا دیا تھا جس کے نتیجے میں دیواریں بے ضرر ہو چکی تھیں۔ اس ٹکڑے کی دریافت یہ ثابت کرنے کے لئے کافی تھی کہ ویرا کو موتی لال کے احاطے کی دیواروں پر بجلی باڑھ کی موجودگی کا علم تھا۔

وہ ٹکڑا دریافت ہونے کے بعد ظفر نے اس سمت میں موجود اپنے ماتحت سے سختی کے ساتھ پوچھ گچھ کی تو اس نے اعتراف کر لیا کہ پستول کے پہلے فائر کی آواز سنتے ہی اس نے اضطراری طور پر اپنی جگہ چھوڑ کر جائے واردات پر پہنچنے کی کوشش کی تھی لیکن جوں ہی اسے احکامات یاد آئے وہ فوری طور پر اپنی جگہ پر واپس پہنچ گیا تھا۔ اس دوران میں بمشکل چند منٹ کے لئے احاطے کا وہ مخصوص حصہ اس کی نظروں سے اوجھل رہا تھا جہاں سے ویرا دیوار پھاند کر فرار ہو گئی۔

موتی لال کے گھر کے چوکیدار اور سامنے آنے والے ایک ملازم اجیت لال نامی فورس والوں کے طاقت کے نشے میں چہرے سے بری طرح خوفزدہ تھے اس لئے ان میں سے کسی نے بھی مزاحمت نہیں کی۔ گھر کے دیگر مکین گہری نیند سوئے ہوئے تھے لے دے کر موتی لال کا لڑکا سوہن لال تھا جو ان کارروائیوں پر دم بخود کھڑا احتجاج کر رہا تھا۔ اس نے اپنے باپ کے بارے میں جاننے کی کوشش کی لیکن اس کے کسی سوال کا جواب نہیں دیا گیا۔ جب وہ کام میں رکاوٹ کا سبب بننے لگا تو ظفر نے اس کے ساتھ بھی وہی سلوک کیا جو اس سے پہلے اس کے باپ کے ساتھ کر چکا تھا اور اسے موتی لال کی خوابگاہ میں بند کر کے نکاسی کا دروازہ باہر سے بولٹ کر دیا تھا۔ اس طرح ظفر اور اس کے آدمیوں نے سورج طلوع ہونے تک اس مکان میں اپنی کارروائی مکمل کر لی اور جب آسمان کے مشرقی گوشوں سے سورج سر ابھار رہا تھا تو تین گاڑیوں پر مشتمل کاروان موتی لال سمیت واپس روانہ ہو چکا تھا۔ تیسری گاڑی ویرا کے زخمی ڈرائیور کو اسپتال چھوڑ کر واپس لوٹ آئی تھی۔

ہماری روانگی کے وقت موتی لال کے ملازمین خاموش ضرور تھے لیکن ان کے چہروں سے ناقابل بیان حیرانی و پریشانی کا اظہار ہو رہا تھا۔ مجھے اندیشہ تھا کہ انہوں نے تینوں گاڑیوں کے نمبر ضرور نوٹ کر لئے ہوں گے اور سوہن لال ہوش میں آتے ہی ان نمبروں کے حوالے سے ایس پی ایف والوں کے لئے پریشانیاں کھڑی کر دے گا۔ مگر ظفر نے مجھے یہ بتا کر مطمئن کر دیا کہ اس کا محکمہ ہر قسم کی مہمات کے لئے اعلیٰ ترین تربیت کا حامل تھا اس لئے ان گاڑیوں پر دوہرے نمبروں والی پلیٹیں لگی ہوئی تھیں جنہیں ذرا سے اشارے پر الٹ پلٹ کر حسب مرضی اصلی یا نقلی نمبر سامنے آ جاتے تھے اور اس مہم میں ہر گاڑی کے نمبر جعلی تھے۔

"یہ سب باتیں اپنی جگہ پر درست اور حوصلہ افزا ہیں لیکن اس بات کا افسوس رہے گا کہ ویرا ہمیں جل دے کر نکل جانے میں کامیاب ہو گئی۔" میں نے راستے میں اس سے کہا۔

"ہاں!" اس کے لہجے سے بھی مایوسی مترشح تھی "اور اس بار ہم اس کا سراغ بھی کھو بیٹھے ہیں۔ کچھ پتا نہیں کہ اس نے موتی لال کے گھر سے نکل کر کہاں کا رخ کیا ہوگا؟"

"یہ بتاؤ کہ اس وقت اندرا کاٹیج کی نگرانی ہو رہی ہے یا تمہارے سب آدمی ویرا کے پیچھے دوڑ پڑے تھے؟" اس مرحلے پر مجھے وہ سوال کرنے کا موقع مل گیا جو بہت دیر سے میرے دل میں خلش پیدا کرنے کا سبب بنا ہوا تھا۔

"چیف۔ وہ گداگروں کے روپ میں دو آدمی اب بھی وہیں موجود ہیں۔" اس کے جواب سے مجھے اپنے دل و دماغ پر سے ایک بڑا بوجھ ہٹتا ہوا محسوس ہوا۔ وہ کہہ رہا تھا "تمہیں معلوم ہے کہ ہم تمہارے آنے سے پہلے ان کی نگرانی کر رہے تھے۔ تمہاری کہانی سننے کے بعد میں نے انہیں ویرا اور غزالہ پر بھی نگاہ رکھنے کے لئے کہا تھا۔ ویرا باہر آ گئی لیکن غزالہ ابھی اندر ہے۔ اس لئے وہ وہاں سے نہیں ہٹ سکتے۔ اس کے علاوہ جب تک انہیں کلیئرنس نہ ہو جائے وہ چوبیس گھنٹے زیر نگرانی رہیں گے۔"

"غزالہ کی ملاقات کے لئے یہ ضروری ہو گیا ہے کہ ویرا اب

دوبارہ انڈین کاؤنسلیٹ میں نہ گھسنے پائے۔" میں نے قدرے توقف کے بعد کہا۔

"تو کیا وہ دوبارہ ادھر کا رخ کرنے کی حماقت بھی کر سکتی ہے؟"
اس نے حیرت سے پوچھا۔

"تم اسے نہیں جانتے اس لئے یہ سوال کر رہے ہو۔" میں نے پھیکی ہنسی کے ساتھ کہا۔ "وہ ضدی اور مشتعل مزاج ہے۔ اس ... کی انا مجروح ہو جائے تو وہ اندھا دھند کھیل کھیل گزرتی ہے۔ یہ اور بات ہے کہ ہر مرتبہ اس کے ستارے یاوری کر جاتے ہیں اور وہ بچ نکلنے میں کامیاب ہو جاتی ہے۔"

"کوشش کرنا بات کرو تاکہ میں بھی کچھ سمجھ سکوں۔ پوری بات سمجھ لینے کے بعد میں اس کے خلاف بہتر حکمت عملی ترتیب دے سکوں گا۔ ویرا کے بارے میں میں وہی کچھ جانتا ہوں جو فائلوں میں لکھا ہوا ہے لیکن تم جانتے ہی ہو کہ کسی شخصیت کے بارے میں کتابی معلومات مکمل نہیں ہوتیں۔"

مجھے دلی پریشانی ہوئی کہ ویرا نے غزالہ کو فریب دے کر اغوا کیا تو وہ سیدھی میرا اکبر خان کی طرف گئی تھی۔ وہاں ملنے والے اس کے خط کے مندرجات سے ظاہر ہو گیا تھا کہ وہ جلد یا بدیر میرے وہاں پہنچنے کی توقع رکھتی تھی۔ اس لئے اکبر کے مکان کے سامنے ایک مشتبہ آدمی کو دیکھتے ہی اس نے نہ صرف اسے ہلاک کر دیا بلکہ فوراً ہی وہاں سے نکل گئی ہوگی۔ اکبر سے اس نے دانستہ ایسی گفتگو کی کہ اگر میں اپنے کسی حربے کے ذریعے اس کی زبان کھلوانے میں کامیاب ہو جاؤں تو مجھے ویرا کے اصل پروگرام کی جھلک نہ مل سکے بلکہ میں گمراہ ہو جاؤں۔

ہوا بھی یہی کہ میں ویرا کی تلاش میں مارا مارا پھرتا رہا، اگر میں اتفاقاً ہی ظفر سے ملنے کا فیصلہ نہ کر لیتا تو میرے فرشتوں کو بھی علم نہ ہوتا کہ میں میرا اکبر خان کی جس بیاہ فورڈ کو ڈھونڈتا پھر رہا ہوں وہ گھنٹوں سے انڈین کاؤنسلیٹ میں گھری ہوئی ہے۔

میری چھیڑ چھاڑ کے نتیجے میں امریکی کاؤنسلیٹ کے سیکرٹ ایجنٹ ہیری نے لازمی طور پر ویرا سے بات کرنے کے لئے انڈین کاؤنسلیٹ فون کیا ہوگا۔ ویرا نے اس سے بات کی یا نہیں کی تو وہ اس کا ذاتی معاملہ تھا لیکن ہیری کے فون پر وہ بھڑک اٹھی ہوگی، ہیری کے بارے میں اس کے تجربات بہت تلخ تھے۔ وہ ویرا کی حیثیت کو خاطر میں لائے بغیر اس سے بالادستی کے ساتھ پیش آتا تھا۔

پھر شاید ویرا کو یہ بھی معلوم تھا کہ ہیری اور شیرازی بال ٹنکھ میں گہرے دوستانہ مراسم تھے۔ اگر ہیری اس کے لئے انڈین کاؤنسلیٹ فون کر سکتا تھا تو اس سے ملنے کے لئے بذات خود وہاں بھی جا سکتا تھا اس لئے ویرا نے اپنی خود مختاری برقرار رکھنے کے لئے فوری طور پر انڈین کاؤنسلیٹ سے موتی لال کے گھر جانے کا فیصلہ کر لیا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ موتی لال ویرا کے لئے اجنبی رہا ہوگا۔ ویرا کے لئے اس کا نام انڈین کاؤنسلیٹ ہی کے کسی ملازم نے تجویز کیا ہوگا اور ویرا، دشمنوں کی دنیا دار ایک معقول لڑکی کے روپ میں وہاں پہنچ گئی۔

اس کے بعد واقعات کی کڑیاں یکجا کر کے یہ سمجھنا دشوار نہیں رہا ہوگا کہ ہیری کو الٹانے والا کون ہو سکتا ہے۔ مقامی حلقوں میں ویرا کی رسائی سے میرے اور سلطان شاہ کے علاوہ کوئی تیسرا فرد واقف نہیں تھا اس لئے ویرا کو خود محسوس ہوا ہوگا کہ ہیری کے ساتھ ہی ہم لوگ بھی اس امر سے واقف ہو چکے تھے کہ وہ انڈین کاؤنسلیٹ میں چھپی ہوئی تھی۔ ان حالات میں وہ خود تو وہاں سے نکل کر کہیں بھی جا سکتی تھی لیکن غزالہ جیسی لڑکی کو ساتھ لئے پھرنا محال تھا۔ غزالہ کسی بھی وقت اس کے لئے بدترین مسائل پیدا کر سکتی تھی۔ اسی وجہ سے ویرا اکیلی ہی موتی لال کے مکان کی طرف چل پڑی۔ غزالہ کو اس نے امانتاً انڈین کاؤنسلیٹ میں چھوڑ دیا تاکہ بہتر وقت آنے پر اسے دوبارہ اپنی تحویل میں لے سکے۔

واقعات کے تسلسل میں میرا نام ہر جگہ سامنے آ رہا تھا اس لئے موتی لال کے گھر بلکہ خواب گاہ میں قدم رکھتے ہی، جب وہاں بھی مسائل نے سر اٹھانا شروع کیا ہوگا تو ویرا یہ سوچنے پر مجبور ہو گئی ہوگی کہ میں کسی نادیدہ جونک کی طرح اس کے پیچھے لگا ہوا تھا اور کسی بھی وقت اس پر ہاتھ ڈال سکتا تھا۔

میرے بارے میں اس کے وہ قیاسات اسے آپے سے باہر کر دینے کے لئے کافی تھے اور جب وہ کسی بات پر مشتعل ہو جاتی تھی تو دنیا و مافیہا کو بھول کر اسی ایک بات کے پیچھے لگ جاتی تھی۔

اس بار بھی مجھے یہ نظر آ رہا تھا کہ غصہ اور جھنجھلاہٹ میں وہ ایران سے آنے والے چھ سو ٹن وزنی ساز و سامان کی تباہی کے مشن کو بھی پشت ڈال کر اپنی پوری توجہ میری ذات پر مرکوز کر دے گی تاکہ مجھ سے میری بڑھتی ہوئی گستاخیوں کا انتقام لے سکے۔

مگر میں اس کی دسترس سے باہر تھا۔ جب تک مجھے الیاس ناٹیف کی غیر مشروط حمایت حاصل تھی، ویرا کے فرشتے بھی میرے قریب نہیں پھٹک سکتے تھے۔ دوسری طرف وہ اس امر سے واقف ہو چکی تھی کہ میں اس کی نقل و حرکت کے بارے میں پوری طرح باخبر رہنے کی کوشش کر رہا تھا اس لئے اس بات کا قوی امکان تھا کہ وہ فوری طور پر غزالہ کو انڈین کاؤنسلیٹ کی تحویل سے نکال کر اس پر بہیمانہ تشدد کا آغاز کر دیتی۔ اس مقصد کے حصول کے لئے اس کا بنفس نفیس اس سفارتی عمارت میں جانا ناگزیر تھا جہاں غزالہ قید تھی۔

اس پوری کہانی اور اس کے تجزیے سے ظفر نے پوری طرح اتفاق کیا۔ اس کا ویرا سے کبھی سابقہ نہیں پڑا تھا لیکن اس جیسی ذہنیت رکھنے والے مجرموں کو وہ بارہا زیر کر چکا تھا اس لئے پوری بات نہایت آسانی کے ساتھ اس کی سمجھ میں آ گئی اور اس نے

راستے ہی میں اپنے نئے اقدامات پر غور کرنا شروع کر دیا۔
وشنگٹن فورٹ پر موہن لال کا ڈرائیور بری طرح سہما ہوا تھا۔ اس
ہسپتال پہنچائے جانے کے بعد نہ صرف اسے بہتر طبی امداد دی گئی
تھی بلکہ اس کی خورد و نوش کی ضروریات بھی فی الفور پوری کی گئی
تھیں۔ وہ یہ سوچ سوچ کر ہی دہشت زدہ ہوا جا رہا تھا کہ کھلانے
پلانے کے بعد اس کے ساتھ کیا ہونے والا تھا۔
موہن لال کو دیکھ کر اس کی آنکھوں میں عجیب سی چمک عود کر
آئی۔ غالباً اس کے لئے یہ احساس طمانیت کا باعث تھا کہ انجان
لوگوں میں وہ اکیلا نہیں رہا تھا بلکہ اس کا مالک بھی اسی کشتی میں
سوار تھا۔
بے ہوش موہن لال کو چند لوگ دوسرے کمرے میں لے گئے
تاکہ اسے ہوش میں لایا جا سکے اور ظفر اپنے ہاتھ میں بید سنبھال کر
خونخوار تیوروں کے ساتھ اس کے ڈرائیور کے سر پر مسلط ہو گیا۔
"تمہارا نام؟" ظفر نے اسے گھورتے ہوئے پر وحشت لہجے میں
پہلا سوال کیا۔
"امر کمار" اس نے ایک قدم پیچھے سرکتے ہوئے سہمی ہوئی
آواز میں جواب دیا۔
"موہن لال کے کن کن کرتوتوں سے واقف ہو؟ شہر کی کن
عورتوں سے اس کا میل جول ہے؟ آج اس کے پاس آنے والی
کون تھی؟ جو کچھ جانتے ہو فوری طور پر اگلنا شروع کر دو ورنہ ادھیڑ
ڈالے جاؤ گے اور یہاں کوئی تمہیں بچانے کے لئے نہیں آئے
گا۔"
"تم لوگ مالک کو بھی لے آئے ہو۔" وہ دونوں ہاتھ جوڑ کر
رو دینے والی آواز میں بولا "میں تو ان ہی کے حکم کا غلام ہوں۔
بہت سی باتوں پر سوچے سمجھے بنا عمل کر بیٹھتا ہوں۔ یہ باتیں تم ان
ہی سے پوچھ لو تو زیادہ اچھا رہے گا ورنہ وہ ہماری چمڑی کھینچ لیں
گے۔"
وہ کچھ اور بھی کہنا چاہ رہا تھا لیکن ظفر نے مجنونانہ انداز میں
اس پر حملہ کر دیا۔
میرے لئے یہ سمجھنا دشوار تھا کہ ظفر یک لخت اتنا برہم کیوں
ہو گیا۔ اس کا بید والا ہاتھ بے رحمانہ انداز میں بہت تیزی کے
ساتھ حرکت کر رہا تھا اور بید شائیں شائیں کی آوازوں کے ساتھ
امر کمار کی جلد ادھیڑ رہی تھی۔ ابتدا میں اس نے ادھر ادھر اچھل
کر خود کو بید کی زد سے بچانا چاہا لیکن چند ہی شدید ضربات نے اسے
کسی ذبح ہوتے ہوئے درندے کی طرح گلا پھاڑ کر چیخنے پر مجبور
کر دیا۔
دیکھتے ہی دیکھتے امر کمار کا لباس تار تار ہو کر اس کے زخموں
سے رستے ہوئے لہو سے رنگین ہونے لگا۔ اس نے کئی بار بید کو اپنی
گرفت میں بھی لیا لیکن ہر بار ظفر کی شدید اور اس کے اپنے خون میں تر بید
پھسل کر اس کے ہاتھوں سے نکل گئی۔ ظفر اس کے چہرے گردن یا
جسم کے دوسرے حصوں کا کوئی لحاظ کئے بغیر اسے بے تحاشا
ادھیڑے جا رہا تھا۔ امر کمار کی دلدوز چیخیں اور پھر اس کی آہ و زاری بھی
ظفر پر اثر انداز نہیں ہو سکی۔
وہ وحشت زدہ انداز میں اس مار سے بچنے کی ناکام کوشش کرتا
رہا پھر اس نے اسی میں عافیت سمجھی کہ زخموں کی تاب نہ لا کر فرش
پر گر جائے۔ اس کے گرنے کے بعد ظفر نے اسے دو تین انتہائی
ٹھوکریں لگائیں اور پھر مار دھاڑ کا وہ سلسلہ موقوف ہو گیا۔
"جلدی سے بولنا شروع کرو ورنہ ابھی اسی طرح تمہاری پوری
کھال اتار دی جائے گی۔" میں نے کہا "ہمارے پاس عدالت،
مجسٹریٹ یا ریمانڈ کا کوئی سلسلہ نہیں ہوتا اس لئے تمہیں کہیں پناہ
نہیں مل سکے گی۔ اپنی زبان کھول کر ہی تم سکھ سے رہ سکو گے۔"
"سیٹھ موہن لال حرامی کا بچہ ہے....." وہ ہانپتے اور کراہتے
ہوئے بولا۔ ظفر کی زبردست مار نے اس کے دماغ سے نمک حلالی
اور وفاداری کا ہر تصور توڑ لیا تھا۔
"بڑے لوگ پاپ اور بدمعاشیاں کرتے ہیں لیکن مصیبت
چھوٹے لوگوں کو اٹھانی پڑتی ہے۔ شراب اس کے گھر کی کھیتی ہے
اور شہر میں درجنوں عورتوں سے اس کی دوستیاں ہیں۔" وہ گہرے
گہرے سانسوں کے درمیان کہہ رہا تھا "وہ اپنی شامیں ان ہی کے
ٹھکانوں پر گزارتا ہے۔ جب چھوٹا بابو شہر یا ملک سے باہر ہوتا ہے تو
وہ میرے ذریعے عورتوں کو اپنی خوابگاہ میں بھی بلا لیتا ہے لیکن وہ چند
گنی چنی عورتیں ہیں۔ اس کے گھر والوں کو پتا بھی نہیں چلتا کہ وہ
باہر والے کمرے میں کیا گل کھلاتا رہتا ہے۔ صبح سویرے میں ان
عورتوں کو ان کے گھر چھوڑ آتا ہوں۔ گوری لڑکی آج پہلی بار یہاں
آئی تھی۔ مجھے کچھ معلوم نہیں کہ وہ کون تھی اور کہاں سے آئی
تھی۔ ہاں، میں دوسری تمام عورتوں کے نام اور پتے بتا سکتا ہوں۔
میم کے آنے کے بعد سیٹھ نے مجھے اس کی کار باہر پارک کرنے کے
لئے کہا تھا کہ تم لوگوں نے مجھے گھیر لیا۔"
"موہن لال بڑے سرکاری افسروں سے بھی ملتا ہو گا؟" ظفر
نے اسے گھورتے ہوئے پوچھا۔
"پارٹیوں میں تو سب ہی لوگ جمع ہوتے ہیں لیکن وہ خاص طور
پر کسی سے نہیں ملتا۔ جب تک وہ گھر سے باہر رہتا ہے تو میں اس کی
ڈیوٹی میں رہتا ہوں۔ پچیس برس سے مجھے ایک گھنٹے کی بھی چھٹی
نہیں ملی۔ جب چھٹی کی بات کرتا ہوں وہ دو چار سو روپے دے کر
میرا منہ بند کر دیتا ہے۔ حد یہ ہے کہ بخار اور بیماری تک میں اس کی
ڈیوٹی سے جان نہیں چھوٹتی۔"
"اس کے خاص دوستوں میں کون لوگ شامل ہیں؟" ظفر نے
اگلا سوال کیا۔
امر کمار نے کئی بعد دیگرے متعدد نام لئے جن میں شری مان
سنگھ کے علاوہ کسی کا نام میرے لئے شناسا نہیں تھا۔ شاید ظفر کا بھی
ویسا ہی معاملہ تھا کیونکہ اس نے ان سب میں سے صرف شری مان

سنگھ ہی کے بارے میں سوال کیا تھا۔ "مان سنگھ کون ہے؟"

"وہ ہندی سفارت خانے کا بہت بڑا افسر ہے۔ دونوں اکثر ساتھ رہتے اور کھاتے پیتے ہیں۔" اس کی تمام مزاحمت دم توڑ چکی تھی اور وہ خود کو ہر طرف سے بے دست و پا محسوس کرنے کے بعد اپنے مالک کے بارے میں زیادہ سے زیادہ معلومات فراہم کرنے کے موڈ میں آچکا تھا۔

"موتی اس کے دفتر بھی جاتا ہوگا؟" ظفر نے سپاٹ لہجے میں پوچھا۔

"نہیں، وہ دوستوں کے گھروں پر ملتے ہیں۔ وہاں شراب کے ساتھ عورتیں بھی ہوتی ہیں مگر مان سنگھ بڑا افسر ہونے کے باوجود پکا دانال ہے۔ اس کی بیوی چھپ چھپ کر ہوٹلوں کے کمروں میں موتی لال سے ملتی رہتی ہے۔ وہ سمجھتی ہے کہ مان سنگھ اس کی حرکتوں سے بے خبر ہے مگر اس کو سب کچھ معلوم ہے۔ اس کے باوجود اس کی اور سیٹھ کی دوستی میں کوئی فرق نہیں آیا۔"

"موتی شہر کے بدمعاشوں سے بھی میل جول رکھتا ہے؟" اس نے پوچھا۔

"اس کے پاس ولایتی شراب کے ساتھ دیسی شراب کی ایجنسی بھی ہے۔ وہاں ہر طرح کے لوگ آتے رہتے ہیں۔ وہ ان میں سے کسی سے ملتا جلتا ہو تو مجھے نہیں معلوم۔"

"شری مان سنگھ کی بیوی کا نام کیا ہے؟" اس بار میں نے سوال کیا تھا۔

"دبلی پتلی اور بہت خوب صورت عورت ہے۔ اس کا نام رتنی ہے۔ دیکھو گے تو سیکڑوں میں الگ نظر آئے گی۔ پتا نہیں وہ سیٹھ موتی کی کس ادا کو پسند کرتی ہے!"

وہ جس ٹائپ کا آدمی تھا اس سے اسی سطح کے متعدد سوالات کیے گئے اور جب اس کی گفتگو میں موضوع کی تکرار ہونے لگی تو ظفر بے پروائی انداز میں اس کمرے میں سے نکلتا چلا گیا۔ میں نے اس کی تقلید کی۔

"تم نے غیر ضروری طور پر اس کے ساتھ نہایت بے رحمانہ سلوک کیا ہے۔" ظفر کے دفتر میں آنے کے بعد میں نے حیرت آمیز لہجے میں کہا "وہ اس سے کہیں کم تشدد میں راہِ راست پر آسکتا تھا۔"

"میں غیر ضروری حرکتوں سے عام طور پر دور رہتا ہوں۔" وہ مسکراتے ہوئے پُرسکون لہجے میں بولا "اس کی ٹھیک ٹھاک مرمت کے بعد موتی لال آسانی سے ہتھیار ڈال دے گا۔ یہ تمام محنت میں نے اسی کے لئے کی ہے ورنہ اس کمار تو دو چار تھپڑوں میں سیدھا ہوسکتا تھا۔"

اچانک ایک شخص ایک رقعہ لے کر دفتر میں داخل ہوا اور ہم دونوں خاموش ہوگئے۔

اس کے چلے جانے کے بعد ظفر نے ایک گہرا سانس لیتے ہوئے وہ رقعہ میری طرف بڑھا دیا۔

وینس کے رہائشی علاقے میں انڈین فارن آفس کے شری مان سنگھ کی کار کے انجن میں دھماکا ہوا۔ شیشے ٹوٹنے کی وجہ سے وہ زخمی بھی ہوا لیکن پولیس اسٹیشن جانے کے بجائے وہ ٹیکسی میں اپنے دفتر چلا گیا۔ بعد میں اس کے عملے کے افراد اس کی کار ایک جگہ سے کھینچ کر لے گئے۔ ان لوگوں نے اس واقعہ پر پُراسرار خاموشی اختیار کی ہوئی ہے اور ایف آئی آر درج کرانے کا ارادہ نہیں رکھتے۔

وہ غالباً کوئی پیغام تھا جو شاید ٹرانسمیٹر پر وصول کیا گیا تھا۔ میں نے وہ کاغذ ظفر کو لوٹا دیا۔

"میری اپنی بات کا پکا ہے۔ اس نے جو کہا کر دکھایا۔ پولیس والے ہوا میں منہ اٹھائے رہ گئے ہوں گے۔" میں نے ہلکی مسکراہٹ کے ساتھ کہا "ہم لوگ بھی غنڈوں اور حملہ آوروں تک سوچ کر رہ گئے تھے جب کہ میری ہر وقت جدید سے جدید ترین اشیا استعمال کرنے کی فکر میں رہتا ہے۔"

"معاملات بہت تیزی کے ساتھ الجھتے جا رہے ہیں۔" ظفر پُرتشویش لہجے میں بولا "دھماکا ہوا، وہ خود بھی زخمی ہوا لیکن رپورٹ درج نہیں کرائی گئی۔ مجھے تو یہ اچھی خاصی پہیلی معلوم ہوتی ہے جب کہ وہ لوگ ہماری حکومت اور انتظامیہ کے خلاف پروپیگنڈے کا کوئی موقع ہاتھ سے نہیں جانے دیتے۔"

"یہ معاملہ سلجھنے کی نشانی ہے۔ رات کو مان سنگھ کو اس کے گھر پر اطلاع دی جا چکی تھی کہ میری نے ویرا کے لئے کاؤنسلیٹ میں فون کیا تھا۔ اس کے بعد ہی مان سنگھ نے موتی لال کو میری ملاقات کی کہانی سنا کر ویرا کو میری جا کر وہاں بھیجا ہوگا۔ ویرا کی ذات میں میری کی گہری دلچسپی سامنے آنے کے بعد مان سنگھ کو اندازہ ہوگیا ہوگا کہ ویرا کی سرپرستی کر کے اس نے غلط معاملے میں ہاتھ ڈالا ہے۔ جنگل کے قانون میں شیر کے شکار پر منہ مارنے والے کو کڑی سزا ہے۔ مان سنگھ سمجھ گیا ہوگا کہ وہ دھماکا اس کے لئے ایک تنبیہ کا درجہ رکھتا ہے۔ دوسری مرتبہ کوئی طاقتور دھماکا کار کے ساتھ اس کے بھی ٹکڑے اڑا سکتا ہے۔ وہ اب تک میری سے بات بھی کرچکا ہوگا۔"

"آپس میں گہری دوستی ہونے کے باوجود" اس نے میری اس انتقامی کارروائی کا برا نہیں منایا ہوگا؟ دھماکا بے شک ہلکا تھا لیکن پیٹرول کی لائن اگر کٹ چکی تو بہت کچھ ہو سکتا تھا۔"

"کھل کر میری اعتراف کرے گا نہ مان سنگھ اس پر الزام لگائے گا۔ یہ سب سفارتی کنائے ہوتے ہیں اور پیشہ ورانہ رقابت ہر تعلق یا دوستی پر حاوی رہتی ہے۔ اگر میرے قیاسات درست ہیں تو اب انڈین کاؤنسلیٹ والے ویرا کی مدد اور حمایت سے ہاتھ کھینچ لیں گے۔ ان کے لئے میری کی خوشنودی ویرا سے زیادہ اہم ہوگی کیونکہ سندھ میں گڑبڑ پھیلانے کے معاملے میں ان دونوں کے

مفادات یکساں ہیں۔ وہ دونوں اپنی اپنی حکومتوں کی نمائندگی کرتے ہیں جب کہ ویرا فرد واحد ہے۔"

"اس کا یہ مطلب تو نہیں کہ اب ویرا ان لوگوں کی تحویل سے غزالہ کو حاصل نہیں کر سکے گی؟" ظفر نے چونک کر سوال کیا۔ "ویسا ہوتا تمہارے حق میں بہتر ہوگا۔"

"ہیری کو غزالہ کی اہمیت کا علم ہے تو اُس کا اس سازش میں کوئی کردار ہے اس لئے کچھ نہیں کہا جا سکتا کہ اس کے ساتھ کیا سلوک کیا جائے گا۔ اس کے انجام کا دارومدار انڈین کاؤنسلیٹ کے رویے پر ہے۔ ان لوگوں نے ویرا کو ایک بار بھی قریب آنے کا موقع دیا تو وہ غزالہ کو نکال لے جائے گی۔"

"وہ لوگ غزالہ کو چارے کے طور پر بھی استعمال کر سکتے ہیں۔" ظفر بولا "ویرا کو بلائیں اور پکڑ کر ہیری کے حوالے کر دیں۔ اس طرح ان کے درمیان تیزی سے مفاہمت بڑھ سکتی ہے۔"

"پھر تو غزالہ بھی ماری جائے گی۔ اس کے بچاؤ کی ایک ہی صورت ہے کہ اب ویرا خطرہ بھانپ کر خود ہی انڈین کاؤنسلیٹ سے دور رہنے کا فیصلہ کر لے۔ مگر یہ سب قیاسات ہیں۔ میں وقت ضائع نہیں کرنا چاہتا اس لئے تمہاری رضامندی سے ایک جوا کھیلنا چاہتا ہوں۔"

"وہ کیا؟" ظفر صوفے پر آگے جھک کر ہمہ تن گوش ہو گیا۔

"تمہیں یاد ہو گا کہ تم غلام رسول کے بارے میں فکرمند تھے تو میں نے تمہیں ہوائی اڈوں کی طرف توجہ دینے کا مشورہ دیا تھا؟" میں نے سنجیدگی کے ساتھ ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔

"ہاں، ہاں، اچھی طرح یاد ہے۔" اس نے پہلو بدل کر اضطراری لہجے میں کہا "لیکن اس وقت غلام رسول کا ذکر کہاں سے آگیا؟ کیا تم اس کے بارے میں کچھ اور بھی جانتے ہو؟"

"خوش قسمتی سے میں ان لوگوں سے واقف ہوں جو اسے پولیس کی تحویل سے نکال کر لے گئے تھے۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا اور ظفر تو جوش میں اپنی جگہ چھوڑ کر کھڑا ہو گیا۔

"اتنی اہم بات تم اب تک اپنے دل میں لئے بیٹھے ہو؟ مجھے ان لوگوں کے بارے میں بتاؤ اور پھر دیکھو کہ میری فورس ان کا کیا حشر کرتی ہے۔ غلام رسول کا معاملہ تمہارے اندازوں سے کہیں زیادہ سنگین ہے۔"

"سب کچھ درست ہے لیکن تم بھول رہے ہو کہ میں نے پہلے بھی تمہیں مشورہ دیا تھا کہ غلام رسول کو دیکھتے ہی گولی مار دینا۔ اس قصے کا یہی انجام سب سے بہتر اور سود مند رہے گا۔ اس کے خلاف جرائم کی فہرست بہت سنگین اور لمبی ہے لیکن عدالتوں میں بعض جرائم ثابت نہیں کئے جا سکیں گے اور وہ ان الزامات سے بری ہو جائے گا۔ اسی کے ساتھ اس کے کیس میں ایسے ایسے نیک ناموں اور پردہ نشینوں کے کرتوت سامنے آئیں گے کہ ملک کا پورا سماجی اور سیاسی شیرازہ بکھر کر رہ جائے گا۔ اس کے نزدیک واحد اور سب سے موثر سزا صرف موت ہو سکتی ہے اور تم ابھی تک اسے اور اس کے حواریوں کو زندہ پکڑنے کے خواب دیکھ رہے ہو۔"

"تم مجھے بتاتے کیوں نہیں کہ اس کے اور اس کے ہمدردوں کے بارے میں تم کیا جانتے ہو اور تمہارے جوئے کا اس کی ذات سے کیا تعلق ہے؟" اس نے چڑ کر قدرے تیز لہجے میں کہا۔

"میری ان لوگوں تک رسائی ہے۔ وہ غیر سیاسی عزائم رکھنے والے عام مجرم ہیں۔ انہوں نے بھاری معاوضے کے لالچ میں غلام رسول کو پولیس کی تحویل سے اغوا کر کے اپنے قبضے میں رکھا ہوا ہے اور موقع ملتے ہی کسی بھی پرواز سے اسے باہر روانہ کرنا چاہتے ہیں تاکہ اسے بھارتیوں کی تحویل میں دے کر اپنا باقی معاوضہ وصول کر سکیں۔" میں نے مافیا کی کہانی میں حسب ضرورت ترمیم کرتے ہوئے کہا۔

"ٹھیک ہے اور اگر تم چاہو تو ان کے ٹھکانے تک ہماری رہنمائی بھی کر سکتے ہو؟" اس نے مضطربانہ لہجے میں سوال کیا۔ وہ میری گفتگو سے آگے ہی پہلا قدم اٹھا رہا تھا۔

"ہاں، یہ درست ہے۔" میں نے اپنی سنجیدگی برقرار رکھتے ہوئے کہا "اس کے اغوا کا مقصد میں نے تمہیں بتا دیا لیکن بھارتیوں کو غلام رسول سے محبت نہیں ہے۔ وہ اسے ایک طاقتور مہرے کے طور پر استعمال کرنا چاہتے ہیں۔ ان کا کاؤنسلیٹ اس کے لئے ہر قیمت ادا کرنے پر تیار ہو جائے گا۔"

"کھل کر بات کرو۔" وہ مضطربانہ انداز میں بولا "تم کیا کہنا چاہ رہے ہو؟"

"اگر میں مان سنگھ سے قیدیوں کے تبادلے پر بات کروں تو وہ فوراً میرے جال میں پھنس جائے گا۔" میں نے اس کے چہرے پر نظریں جما کر آہستگی سے کہا۔

وہ مٹھیاں بھینچ کر اپنی جگہ سے کھڑا ہو گیا اور میری طرف پشت کر کے بولا "تم نے سب کچھ تباہ کر دیا۔ مجھے اندازہ نہیں تھا کہ تم جیسا شخص بھی محبت کے معاملے میں اتنا خود غرض ہو سکتا ہے۔ میرے دل میں تمہارا مقام بہت بلند تھا لیکن غلام رسول سے غزالہ کے تبادلے کی بات کر کے تم نے خود کو بہت سستا کر لیا ہے۔ اب میں کچھ نہیں سنوں گا۔ مجھے ان لوگوں کے نام پتے بتاؤ جنہوں نے غلام رسول کو اپنی حفاظت میں رکھا ہوا ہے۔ میں ان سب کے ٹکڑے اڑا دوں گا۔ ان کو فنا کر دوں گا۔"

"کوئی آخری رائے قائم کرنے سے پہلے سکون سے بیٹھ کر میری پوری بات سنو!" میں نے اکھڑے ہوئے سرد لہجے میں کہا۔ وہ تیزی سے میری طرف پلٹا تو اس کی آنکھوں میں برہمی کے آثار تھے۔

"اپنے تیور درست کرو!" میں نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کہا "میں موت سے پہلے کبھی ڈرا ہوں نہ اب ڈرتا ہوں۔ اگر تم نے اپنا توہین آمیز رویہ نہ بدلا تو مجھے خون خرابا

شروع ہو جائے گا۔ میں ذلت کی زندگی پر عزت کی موت کو ترجیح دیتا ہوں۔"

اس نے اتنی قوت کے ساتھ اپنے دانت بھینچے کہ اس کے جبڑوں پر وریدیں ابھر آئیں پھر وہ ایک جھٹکے سے یوں صوفے پر بیٹھ گیا جیسے وہ کوئی ناپسندیدہ عمل دہرا رہا ہو۔ پھر بولا "کہو!"

"میں خود غرض ہوتا تو یہ تبادلہ تم کو اعتماد میں لئے بغیر بھی ہو سکتا تھا" میں نے نرمی سے کہا "اس کے لئے مجھے کسی سونا کا سہارا لینے کی ضرورت نہیں تھی" میں کن انکھیوں سے اس کی طرف دیکھ رہا تھا لیکن وہ مسلسل فرش کی طرف نگران تھا اور اپنے دائیں جوتے کی نوک سے پختہ فرش پر یوں ٹھوکریں لگا رہا تھا جیسے یوں ہی اسے ادھیڑ ڈالنے کا ارادہ رکھتا ہو۔ میرے تلخ و ترش الفاظ پر اس نے کسی ردعمل کا اظہار نہیں کیا تھا بلکہ بالکل خاموشی اور تواتر کے ساتھ اسی شغل میں مصروف رہا تھا۔

"غزالہ میرے لئے سب کچھ نہیں تو بہت کچھ ضرور ہے" میں نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا "میں اسے بے یار و مددگار نہیں چھوڑ سکتا اسی وجہ سے میرے ذہن میں غلام رسول کا خیال آیا تھا۔ وہ لوگ غزالہ کو لائیں گے اور میں غلام رسول کو لے جاؤں گا۔ تمہاری نفری انتظار کرے گی اور جوں ہی تبادلہ مکمل ہوگا تو تمہارے آدمی چھاپا مار کر بھارتی سفارت کاروں کو غلام رسول سمیت پکڑ لیں گے۔"

اس نے پہلی بار سر اٹھا کر میری طرف دیکھا اور کافی دیر تک پلکیں جھپکائے بغیر یوں ہی دیکھتا رہا۔ اس کے ایک دوسرے میں پیوست لب جدا ہو گئے تھے، دانتوں کی مشقت ختم ہو گئی تھی جبڑوں کی وریدیں جلد میں معدوم ہو چکی تھیں اور چہرے کے تنے ہوئے عضلات ڈھیلے پڑ گئے تھے پھر یکایک اس کی دونوں آنکھوں میں نمی امڈ آئی، اس کے حلق سے ہچکی جیسی ایک خفیف سی آواز برآمد ہوئی اور وہ اپنی جگہ سے اٹھ کر پوری قوت کے ساتھ مجھ پر آ پڑا۔

میں بیٹھا ہوا تھا، وہ کھڑا ہوا تھا۔ اس لئے پوری طرح بغل گیر ہونا ممکن نہیں تھا لیکن اس نے اپنا پورا وزن میرے شانوں پر ڈالا ہوا تھا اور اس کا بدن طوفان کی زد میں آئے ہوئے کسی خزاں رسیدہ پتے کی طرح تیزی سے لرز رہا تھا "مجھے معاف کر دو، مجھے معاف کر دو، ذیشان! میں تمہاری عظمت کو ان لفظوں سلام کرتا ہوں۔ میری جلد بازی نے تمہارا دل دکھایا ہے، مجھے معاف کر دو!"

وہ ہچکیوں اور سسکیوں کے درمیان میں بھرائی ہوئی آواز میں کہہ رہا تھا۔

میرا سینہ غرور سے پھول گیا۔ میری انا کو بڑی مدتوں کے بعد بھرپور خوراک میسر آئی تھی۔ میں نے دانستہ جواب دینے میں تاخیر کی۔ بس ہاتھ سے اس کی پشت سہلاتا رہا۔ سلطان شاہ بھی ہمارے قریب آ کھڑا ہوا۔ اس کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ وہ اس ڈرامائی صورت حال میں کیا کرے۔

"اپنی جگہ پر بیٹھو!" آخر کار میں نے زبان کھولی "غنیمت ہے کہ تم کو فوراً ہی اپنی غلطی کا احساس ہو گیا ورنہ آج دوستی بھی باقی نہ رہتا۔ دشمنوں کے بدترین الزامات بھی انسان سہہ لیتا ہے لیکن دوستوں کے برے تیور بھی دلوں میں گھاؤ ڈال دیتے ہیں۔ غنیمت یہ ہے کہ تم کو فوراً ہی اپنی غلطی کا اندازہ ہو گیا ورنہ ہماری دوستی ایک دن بھی برقرار نہ رہ پاتی۔"

سلطان شاہ نے اسے سہارا دیا اور مجھ سے الگ کر کے دوبارہ اس کی جگہ پر بٹھا دیا۔

ان چند ہی منٹوں میں ظفر کی آنکھیں سرخ ہو گئی تھیں اور چہرے سے ہی دل گرفتہ نظر آ رہا تھا۔ خاصی دیر تک ہم اس ناخوشگوار واقعے کے اثرات کو زائل کرنے کی کوشش میں مصروف رہے اور آخر کار ظفر کے ہونٹوں پر مسکراہٹ لانے میں کامیاب ہو گئے۔

"مجھ میں سب سے بڑی خرابی یہ ہے کہ میں منافقانہ انداز میں بھی دشمن کی تعریف برداشت نہیں کر سکتا اور اس وقت میری یہ خرابی میری شرمندگی کا باعث بن گئی۔"

"خدا کسی پر ایسا برا وقت نہ لائے لیکن کبھی تمہارا دشمن کی قید میں رہ کر وہ سب سننا اور برداشت کرنا پڑتا ہے جس کا تصور بھی محال ہے" سلطان شاہ نے کہا "ہم لوگوں نے بار بار دشمنوں کی صفوں میں رہ کر کام کیا ہے اس لئے ایسے معاملات میں جذبات کے بجائے عقل سے کام لینے کے عادی ہو گئے ہیں۔ ایسے ہر موقع پر ضبط نہ رکھا جائے تو زندگی بہت مختصر ہو سکتی ہے۔"

"میری خوش قسمتی یہی ہے کہ میں نے آج تک کسی دشمن کی قید کا مزا نہیں چکھا" وہ پہلی بار ہلکی مسکراہٹ کے ساتھ بولا "لیکن آج تمہارے ساتھ مجھے جو ذہنی جھٹکا لگا ہے اسے میں زندگی بھر فراموش نہیں کر سکوں گا۔ مجھے خوشی ہے کہ اس ناخوشگوار واقعے کے بعد بھی ہماری دوستی قائم ہے۔"

"پھر اب یہ بتاؤ کہ غلام رسول کے تبادلے کے بارے میں تمہاری کیا رائے ہے؟" میں نے قدرے توقف کے بعد سوال کیا۔ "اس مشن کی کامیابی کا تمام تر انحصار تمہاری کارکردگی پر ہو گا۔"

"اپنے معاملات کو تم بہتر طور پر سمجھتے ہو لیکن میرا اندازہ ہے کہ غلام رسول کو اغوا کرنے والے اتنی آسانی کے ساتھ اسے تمہارے حوالے کرنے پر آمادہ نہیں ہوں گے۔" اس نے کہا۔

میں اسے کیا بتاتا کہ غلام رسول کسی اور کی نہیں بلکہ خود مافیا کی قید میں تھا جہاں سارے عملی اختیارات میرے پاس تھے میں میٹھو حبیب جیوانی کو کوئی بھی پٹی پڑھا کر غلام رسول کو اپنے ساتھ باہر لا سکتا تھا۔ اس سے آگے اس کی اور مافیا کی گرفتاری کا مسئلہ ہوتا تو میں یہ آسانی ساری ذمہ داری ان پر ڈال کر اپنی گردن بچا سکتا تھا۔

"وہ ایک الگ مسئلہ ہے" میں نے کہا "اگر غلام رسول

میں قیام تو پروگرام پر عمل ہو گا ورنہ اسے وہیں ٹھپ کر دیا جائے گا۔ اگر تم راضی ہو تو میں کم از کم شری مان سنگھ سے مذاکرات کی داغ بیل ڈال سکتا ہوں۔ اس طرح ہم دیرا کے لئے ہر راہ مسدود کر دیں گے۔"

"میرا اب بھی یہی خیال ہے کہ اس شکار کے لئے غلام رسول ضرورت سے زیادہ بڑا چارہ ہے۔ ہم تشہیر اور ابلاغ کے معاملے میں بھارتیوں سے بہت پیچھے ہیں۔ وہ اس واقعے کو ہمارا رچایا ہوا اسٹنٹ ثابت کر دیں گے اور ہمارے لئے دشواریاں کھڑی ہو جائیں گی۔"

"یہ تم اس لئے کہہ رہے ہو کہ ہم یہاں بیٹھ کر منصوبہ بنا رہے ہیں۔ باہر کے آدمی کی نگاہ سے دیکھو گے تو تمہیں اس منصوبے میں کوئی نقص نظر نہیں آئے گا۔"

"سب سے بڑا اور بنیادی نقص تو یہ ہے کہ اس واقعے کے بعد غزالہ کا نام بھی اخبارات میں آئے گا" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا "شری مان سنگھ اس موضوع پر اپنی زبان بند نہیں رکھے گا اور اگر دیرا ابھی اس آگ پر تیل چھڑکنے پر تل گئی تو تمہارا نام بھی اس کہانی سے منسلک ہو جائے گا اور تم پاکستان میں آزادانہ زندگی بسر کرنے کے حق سے ایک طویل مدت کے لئے محروم ہو جاؤ گے۔"

اس کی وہ دلیل بہت وزنی تھی۔ سچی بات یہ ہے کہ اس بارے میں ہم میں سے کسی نے غور ہی نہیں کیا تھا۔ قومی سطح کے اس واقعے کے ہر کردار کے بارے میں مقامی اخبارات اپنے ذرائع سے معلومات حاصل کرتے اور میرا ماضی ایک مرتبہ پھر ڈراؤنا خواب بن کر میرے سامنے آ جاتا۔

"اتفاق کی بات ہے کہ اس وقت ہمارے پاس ایک مہرہ اور بھی ہے" ظفر نے چند ثانیوں کی خاموشی کے بعد کہا "اپنی ذہانت سے تم اسے بھی استعمال کر سکتے ہو۔ میرا خیال ہے کہ مان سنگھ بھی اس واقعے کو خاموشی کے ساتھ نمٹانا چاہے گا اور غزالہ بہ آسانی تمہاری تحویل میں آ جائے گی۔"

"وہ کیا؟" ہم دونوں نے بیک وقت متجسسانہ لہجے میں سوال کیا۔

"سوہن لال ہماری مضبوط گرفت میں ہے۔ اس کا ڈرائیور ہمیں بتا چکا ہے کہ شری مان سنگھ کی بیوی 'رجنی' سوہن لال کے عشق میں مبتلا ہے۔ ہم سوہن لال کو مجبور کریں گے کہ وہ فون کر کے رجنی کو ملاقات کے لئے طلب کرے۔ مان سنگھ اس وقت دفتر میں ہے۔ رجنی فوراً دوڑی چلی آئے گی اور اسے اغوا کر کے یہاں لے آیا جائے گا۔ تم مان سنگھ سے غزالہ کے بدلے میں رجنی کی واپسی کا سودا طے کر سکتے ہو۔"

ظفر کی وہ تجویز سن کر میں مسرت سے اچھل پڑا۔ وہ واقعی بالکل سامنے کی اور سہل تجویز تھی جس پر کسی کا دھیان نہیں جا سکتا تھا۔ مان سنگھ کو بھرپور انداز میں بلیک میل کرنے کے لئے یہ

بتایا جا سکتا تھا کہ اس کی بیوی سوہن لال سے خفیہ ملاقات کے لئے جاتے ہوئے اغوا کی گئی ہے۔ اس طرح اس واقعے میں اس کی عزت نفس بھی داؤ پر لگ جاتی اور وہ جلد از جلد خفیہ انداز میں اس معاملے کو نمٹانے کی کوششوں میں مصروف ہو جاتا۔

ظفر کا خیال تھا کہ شاید ہم اس کی تجویز سے اتفاق نہیں کریں گے لیکن جب ہم نے کھل کر اس کی تجویز کی داد دی تو اس کے

چہرے سے وہ تمام اداسی دھل گئی جو غلام رسول والی تلخ بحث کے بعد سے اس کے چہرے پر جم کر رہ گئی تھی۔

ظفر کے استفسار پر پتا چلا کہ موتی لال کافی دیر پہلے ہوش میں آچکا تھا اور اپنی نگرانی پر مامور افراد کو بار بار دھمکیاں دے رہا تھا۔

ظفر کے ایما پر امرکمار کے زخموں کی کوئی دیکھ بھال نہیں کی گئی تھی۔ ویسے بھی اسے کوئی شدید اندرونی ضرب نہیں لگائی گئی تھی بلکہ سارے ہی جلدی زخم تھے جو کوئی علاج نہ ہونے کے باوجود بھی چند روز میں بھر سکتے تھے اس لئے وہ خون آلود تار تار لباس میں اسی حالت میں فرش پر پڑا ہوا تھا۔

موتی لال کو دو فوجی جوانوں نے زبردستی اس کمرے میں پہنچایا تو وہاں قدم رکھتے ہی موتی لال اپنی ساری چوکڑی بھول گیا۔ اس کی خوف سے پھٹی ہوئی نگاہیں امرکمار کے زخموں پر جم کر رہ گئی تھیں۔

اسے دیکھ کر امرکمار کے ورم آلود زخمی ہونٹوں پر استہزائیہ مسکراہٹ ابھر آئی اور وہ زہریلے لہجے میں بولا "سیٹھ دیکھ لو کہ تمہاری حرکتوں کی وجہ سے میں کس حال کو پہنچا ہوا ہوں۔ میں نے کسی شریف آدمی کی نوکری کی ہوتی تو اس انجام سے دوچار نہ ہوا ہوتا۔ ویسے تم فکر نہ کرو۔ یہ لوگ تمہارے ساتھ بھی کوئی رعایت نہیں کریں گے۔ تمہیں مجھ سے زیادہ حصہ ملے گا۔"

"تو پاگل ہو گیا ہے امرکمار؟" موتی لال اس پر آنکھیں نکال کر غرایا "میں نے کون سی بدمعاشی کی ہے جس کا تو مجھے طعنہ دے رہا ہے۔"

اچانک ظفر نے موتی لال کے منہ پر ایک زناٹے دار تھپڑ رسید کیا اور وہ لڑکھڑاتا ہوا کئی قدم پیچھے چلا گیا۔ اس غیر متوقع تھپڑ نے اس کے اوسان خطا کر دیے تھے۔ وہ سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ اس سے کسی بازپرس کے بغیر ابتدا اتنی زوردار تھپڑوں سے ہوگی۔

امرکمار اپنے سیٹھ کی اس تواضع پر زور سے ہنسا اور بولا "میری بھی ایسے ہی پٹائی ہوئی تھی۔ غنیمت ہے کہ انہوں نے تمہیں چمار جیسے گھٹیا اور ہاتھ سے مارا ہے......"

"یہاں آواز نیچی رکھو سیٹھ موتی لال!" ظفر نے امرکمار کی بکواس کی پروا کئے بغیر ہڈیوں میں پیوست ہو جانے والی کاٹ دار آواز میں کہا "یہاں امرکمار تمہارا نوکر نہیں بلکہ تمہاری ہی طرح ہمارا ایک قیدی ہے اور قیدیوں کو ڈانٹنا پھٹکارنا ہمارا حق ہے۔"

"تم کون لوگ ہو اور مجھ سے کیا چاہتے ہو؟" وہ اپنا رخسار سہلاتے ہوئے کانپتی ہوئی آواز میں بولا۔ وہ ایک معزز شہری بنا ہوا تھا اس لئے ظفر کے بے رحمانہ سلوک نے اسے پاگل کر کے رکھ دیا تھا۔

"دوسری بات یہ بھی یاد رکھنا کہ ہم اپنے کسی قیدی کو سوال کرنے کا کوئی حق نہیں دیتے" ظفر نے یہ کہتے ہوئے آگے بڑھ کر پھر ایک تھپڑ رسید کیا جو اس کے ہاتھوں پر پڑے کیوں کہ اس نے اپنے دونوں رخسار ہاتھوں سے چھپائے ہوئے تھے۔

ظفر کہہ رہا تھا "ویسے تم نے پوچھ ہی لیا ہے تو سنو کہ ہم لوگ تمہاری گردنوں پر رتی پانی کا کھرا دیکھنا چاہتے ہیں اس لئے فوری طور پر فون کر کے اسے لال کوٹھی پر بلالو ہمارے آدمی اسے عزت اور احترام کے ساتھ یہاں لے آئیں گے۔"

اس نے خوف، وحشت اور بے بسی سے امرکمار کی طرف دیکھا جس کے چہرے پر زخموں کے باوجود شیطانی چمک نظر آ رہی تھی لیکن موتی لال زبان سے ایک لفظ بھی نکالنے کی ہمت نہیں کر سکا۔

سلطان شاہ کمرے سے باہر رکھا ہوا ایکسٹینشن فون اٹھا کر اندر لے آیا۔

"فون کرو!" ظفر نے غرا کر موتی لال کو حکم دیا۔

"مم...... مگر میں اس سے کیا کہوں گا؟" موتی لال رو دینے والی آواز میں کراہا۔

"وہی جو آج سے پہلے بار بار کہتے رہے ہو" ظفر نے زہریلے لہجے میں کہا "لیکن یہ یاد رکھنا کہ وہ لال کوٹھی آئے گی اس فون پر اس کی آواز بھی ہمیں سنائی دے گی۔ تم نے کوئی چالاکی دکھانے کی کوشش کی تو میں فوراً ہی تمہارا نرخرا دبا دوں گا۔"

"ہاں...... لیکن ابھی بہت سویرا ہے۔ اس کا پتی گھر پر ہوگا۔ میں ہمیشہ دوپہر کے قریب اس سے بات کرتا رہا ہوں۔ جب وہ گھر میں اکیلی ہوتی ہے" وہ رک رک کر بے چارگی کے ساتھ بولا۔ ظفر نے اس پر ولی دھیش کے تمام دروازے سے پہلے ہی بند کر دیئے تھے۔

"ہاں سکھو دفتر میں ہے وہ گھر پر اکیلی ہی ہوگی۔ تم نے اس سے روتی ہوئی آواز میں بات کی تو میں تمہاری زبان گدی سے کھینچ لوں گا۔ وہ خوش ہوگی کہ آج تم اس کے ساتھ زیادہ وقت گزارنے کا ارادہ رکھتے ہو۔"

"پہلے مجھے پانی چاہئے۔ میرا گلا خشک ہو رہا ہے" اس کی آواز واقعی حلق میں پھنس رہی تھی۔

پانی پینے کے بعد وہ ایک ڈیڑھ منٹ تک اپنے اوسان بحال کرتا رہا۔ جب وہ فون کی طرف بڑھا تو ظفر امرکمار کی طرف گھوم گیا "اب تم اپنی زبان بند رکھو گے۔ بولے تو بری طرح مار کھاؤ گے۔"

امرکمار اثبات میں سر ہلا کر رہ گیا اور ظفر نے بٹن دبا کر اسپیکر فون آن کر دیا۔

دوسری گھنٹی کے بعد وہ کمرے کی فضا ایک مترنم نسوانی ہیلو سے گونج اٹھی۔

"ہائے موتی ڈارلنگ! تم کہاں ہو؟" بولنے والی اس کا نام سنتے ہی ایک دم سرور میں آگئی "میں دس بار تمہارے گھر فون کر چکی ہوں لیکن تمہارے دونوں نمبر ڈیڈ پڑے ہوئے ہیں۔ ہاں شمع بھی

آج مارکیٹ سے سیدھا دفتر چلا گیا۔ اس نے فون کیا تھا کہ اس کی کار بیکری سے پہلے خراب ہو گئی تو وہ ٹیکسی سے سیدھا دفتر چلا گیا۔ تاکہ وہاں سے مسٹر نیج سکے۔ وہ آواز سے پریشان لگ رہا تھا۔ میرا خیال ہے کہ اس کے ساتھ آج کوئی گڑبڑ ہوئی ہے۔ میں نے اسی لئے تمہیں فون کیا تھا۔"

"تمہیں اس کی اتنی فکر کب سے ہو گئی؟" اسے چھوڑو اور لال کو بھی آجاؤ۔ میرا پراڈو ڈرائیو ریٹائر ہے۔ میں کسی اور کو بھیجوں گا۔ لوگی تو پھر باتیں ہوں گی" اس نے کہا "میں ہوٹل میں تمہارا منتظر رہوں گا۔"

"او سویٹ ڈارلنگ! میں ابھی نکلتی ہوں۔ مجھے ان منگھو کی طرف سے بہت فکر ہے۔ تم سے ملوں گی تو ذہن پر سے بوجھ کچھ کم ہو جائے گا۔ تم میرا کتنا خیال رکھتے ہو!"

ان دونوں میں مزید چند بے ہودہ اور مکالمات کا تبادلہ ہوا اور پھر موتی لال جی نے بات مختصر کر کے فون منقطع کر دیا اور اپنی عرق آلود پیشانی کو آستین سے خشک کرنے لگا۔ گفتگو ختم ہونے کے بعد بھی وہ ندامت کی وجہ سے کسی سے نظریں چار نہیں کر رہا تھا۔

اس کے اضطراری ردعمل سے میں نے اندازہ لگایا کہ وہ عیاش اور رنگین مزاج ضرور تھا لیکن اس میں شرم و حیا کا عنصر بالکل ہی ختم نہیں ہوا تھا۔

رجنی کو لینے کے لئے میں نے جانا چاہا لیکن ظفر نے مجھے روک دیا۔ موتی لال کی بتائی ہوئی نشانیوں کی بنا پر کوئی اجنبی بھی اسے بہ آسانی پہچان سکتا تھا اس لئے ظفر نے اپنے محکمے کے ایک آدمی کو سمجھا بجھا کر رجنی کو لانے کے لئے بھیج دیا اور خود اسی کمرے میں لوٹ آیا جہاں ہم لوگ موجود تھے۔

"تم دیکھ چکے ہو کہ ہم سیدھے سادے لوگ ہیں" اس نے آتے ہی موتی لال سے گفتگو شروع کر دی "جس کے دشمن ہوتے ہیں اس سے ذرا سی بھی رعایت نہیں کرتے اور تم بدقسمتی سے ہمارے دشمن ہی ہو اس لئے میں تم سے صرف دو سوالات کے جواب سننا چاہتا ہوں۔ اول یہ کہ ضمانت پر رہا ہونے اور پھر بری ہونے والے سات دہشت گردوں سے تمہارا کیا تعلق تھا اور دوم یہ کہ تم اپنا ڈھنوں میں کس کے لئے پیغام مرتب کرتے ہو؟ وہ کون لوگ ہیں اور ان سے تمہارے دیگر روابط کیا ہیں؟"

"میں کسی کو نہیں جانتا۔ میں یہاں کا شہری ہوں اور قانون کا پورا پورا احترام کرتا ہوں" وہ خوف زدہ آواز میں بولا مگر ظفر کے سوالات پر اس کا چہرہ دھواں ہو چکا تھا۔

"پھر مجھے تمہاری یادداشت واپس لانے کا بندوبست کرنا پڑے گا" ظفر نے اسے گھورتے ہوئے ترحم آمیز لہجے میں کہا "رجنی کو تمہیں اس حال میں دیکھ کر صدمہ ہوگا۔ میں تمہاری دونوں ٹانگیں چیر کر ٹخنوں پر ایک انڈا بندھواؤں گا اور تمہارے جسم پر سرخ چیونٹے چھوڑ دیے جائیں گے جو انسانی گوشت کے رسیا بہت رغبت سے کھاتے ہیں۔ میرا اندازہ ہے کہ یہ علاج دس پندرہ منٹ میں ہی اثر دکھانے لگتا ہے۔"

"ان دہشت گردوں سے میرا دور کا بھی کوئی واسطہ نہیں تھا۔ میرا قصور صرف اتنا تھا کہ میں اپنی برادری کے بڑے کی ہدایت پر اپنی چھوٹی موٹی جائیدادیں برائے نام قیمت پر ایسے ضرورت مندوں کو دیتا رہا جنہیں میں خود نہیں جانتا تھا۔ مجھے نہیں معلوم تھا کہ میری وہ بھلائی ایک دن میرے گلے پڑ جائے گی۔"

"حالانکہ تمہارے بیشتر خریدار مسلمان تھے۔ صرف ایک مکان تم نے کسی ہندو کو بیچا تھا۔"

"وہ مذہب، ذات اور برادری کی بات نہیں تھی۔ چوہدری نے جس کا نام دیا میں نے اسی کو مالک بنا دیا۔ شاید اسے پہلے سے سب کچھ معلوم تھا اور وہ آنے والے دنوں کی لئے انہیں پال رہا تھا۔"

"وہ کون ہے؟" ظفر نے برف کی طرح سرد اور پرسکون لہجے میں پوچھا۔

"چوہدری رام ولبھ۔ لیکن وہ پچھلے برس ایک حادثے میں مر چکا ہے۔ اس کی جگہ لینے والے نے آج تک مجھ سے ایسا کوئی کام نہیں لیا جو کچھ لیتا ہے، برادری اور کنبہ کے لئے لیتا ہے۔"

"اور جل ترنگ کا کیا ڈھونگ ہے؟" ظفر کا بازپرس کا انداز موتی لال کو دہلائے دے رہا تھا۔

"مجھے کچھ علم نہیں کہ ان دھنوں میں کیا ہوتا ہے۔ رجنی خود بھی جل ترنگ بجانے میں بہت ماہر ہے۔ پروگرام سے ایک دو دن پہلے وہی مجھ کو مشق کراتی ہے۔ دھنیں اس کی ہوتی ہیں میں صرف بجاتا ہوں۔ میں ہاتھ جوڑ کر کہہ رہا ہوں کہ میرے بارے میں تمہیں بہکایا گیا ہے۔ میں شراب اور عورتوں کا شوقین ضرور ہوں لیکن یہ سب پیسے والوں کے فیشن ہیں۔ میں تم کو بیسیوں نیک نام اور پارسا مسلمان رؤسا کے نام گنوا سکتا ہوں جن کے ساتھ میرا اٹھنا بیٹھنا لگا رہتا ہے۔ تم نے بلاوجہ مجھ اکیلے کو پکڑ لیا ہے۔"

"ٹھیک ہے موتی ڈارلنگ!" ظفر نے خشک لہجے میں کہا "اس وقت تم آرام کرو۔ تمہاری مسئلے پر ہم بعد میں غور کریں گے۔ تم بے گناہ ہوئے تو تمہاری گلو خلاصی ہو جائے گی۔"

موتی لال اظہار ممنونیت میں دونوں ہاتھ جوڑ کر رکوع کی حالت میں جھک گیا اور ہم تینوں اس کمرے سے نکل آئے جہاں دونوں قیدی موجود تھے۔

"موتی لال تم کو متاثر کرنے میں کامیاب ہو گیا ہے" ظفر کے دفتر میں آنے کے بعد میں نے کہا۔

"ہرگز نہیں!" اس نے مکارانہ مسکراہٹ کے ساتھ کہا "مجھے اس کی ایک بات پر بھی یقین نہیں ہے۔ خرانٹ کا معاملہ نمٹ جائے پھر اس کی آنکھیں کھینچوں گا۔ اس وقت میں اس پر مزید تشدد سے گریز کر رہا ہوں۔"

وہ ٹھیک ہی کہہ رہا تھا۔ جب تک فرالہ یکم وعافیت ہماری

تحویل میں نہ آ جاتی' کچھ نہیں کہا جا سکتا تھا کہ کہاں موتی لال کی ضرورت پیش آ جائے۔ جب تک اس کی چوری پکڑی ہوئی تھی' وہ ہم سے بے چوں وچرا تعاون کرتا رہتا لیکن جس دن مجو تم چپڑاری کی کھلی ابتدا ہو جاتی' وہ ہٹ دھرمی پر آمادہ ہو سکتا تھا۔

ظفر نے مجھے مان سنگھ کو فون کرنے کا مشورہ دیا لیکن میں رجنی کے آنے سے پہلے ایسا کوئی قدم اٹھانے کے حق میں نہیں تھا۔ حالات نے مجھے یہ تلخ سبق سکھایا تھا کہ بعض اوقات جیتی ہوئی بازی بھی آخری چند لمحات میں الٹی ہو جاتی ہے اس لئے تاش کی اصطلاح میں جب تک آخری پتہ نہ کھیل لیا جائے جیت کا گمان اچھا نہیں ہوتا۔

تھوڑی دیر بعد ایس ٹی ایف کا ایک لمبا تڑنگا جوان اپنے شانے پر ایک بے لباس اندام بے ہوش لڑکی کو لادے راہداری میں سے گزرا تو میں اس حسین چہرے کی ایک جھلک دیکھتے ہی بھونچکا رہ گیا۔

"یہ تو بے ہوش معلوم ہو رہی تھی!" سلطان شاہ نے احمقانہ انداز میں تبصرہ کیا۔

"جنہیں واپس جانا ہو' انہیں بے ہوشی کی حالت میں ہی یہاں لایا جاتا ہے۔ اس کے ساتھ جانے سے پہلے ہم لوگ اپنے چہروں پر نقابیں بھی چڑھا لیں گے تاکہ رہا ہونے کے بعد وہ ہماری نشان دہی نہ کر سکے۔ دنیا بہت چھوٹی ہو چکی ہے پتا نہیں اس سے کہاں آمنا سامنا ہو جائے۔"

"ابھی تو وہ بے ہوش ہے۔ میں اسے ایک نظر دیکھ کر آتا ہوں" میں نے اپنی جگہ چھوڑ دی۔

ایس ٹی ایف کے آدمی نے بے ہوش رجنی کو احتیاط کے ساتھ اس کمرے کے فرش پر لٹا دیا تھا جہاں موتی لال امر کمار کے ساتھ قید تھا۔ میں نے رجنی کو دیکھا اور اس کے حسن سے مرعوب و مبہوت ہو کر رہ گیا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے موم سے تراشی ہوئی ایک معصوم اور قد آدم گڑیا فرش پر لیٹی ہوئی ہو۔

موتی لال والہانہ انداز میں اس کے قریب آلتی پالتی مار کر بیٹھ گیا اور اس نے رجنی کا سر ننگے فرش سے اٹھا کر اپنے زانو پر رکھ لیا۔ اسے میری موجودگی کا لحاظ نہ ہوتا تو وہ رجنی کو اسی وقت اپنی بانہوں میں سمیٹ لیتا اور دنیا و فیہا سے لاتعلق ہو جاتا۔

میں کئی سیکنڈ تک اسی حالت میں کھڑا رجنی کا چہرہ تکتا رہا۔ معاً میرے ذہن میں اس کی اور موتی لال کی فون پر ہونے والی گفتگو گونجنے لگی اور رجنی کا رنگ روپ یکلخت اپنی کشش کھو بیٹھا۔ وہ ایک معزز شخص کی بیوی تھی لیکن بڑی دیدہ دلیری کے ساتھ اپنے شوہر کو فریب دے کر اس کے جگری دوست سے دوستی نبھا رہی تھی۔ میں ایک جھٹکے کے ساتھ فوراً ہی واپس چل دیا۔

اس دوران میں ظفر نے اپنے آدمی کے ذریعے شری مان سنگھ کا فون نمبر تلاش کر لیا تھا۔ میں فون اپنی گود میں لے کر دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ نمبر ملانے میں مصروف ہو گیا۔

پہلی بار غلط نمبر ملا' دو مرتبہ مان سنگھ کی لائن مصروف تھی۔ چوتھی کوشش بار آور ہوئی اور دوسری طرف سے "ہیلو! مان سنگھ اسپیکنگ" کی آواز سنتے ہی میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔

"میں تمہارا ایک ہمدرد بول رہا ہوں" میں نے بھاری اور سپاٹ آواز میں کہنا شروع کیا "اور یہ بتانا چاہتا ہوں کہ تمہاری بیوی اس وقت میری تحویل میں ہے۔"

"رک کیوں گئے؟ بات پوری کرو!" اس کا لہجہ چڑانے والا تھا۔

"شاید تمہیں رجنی کی زندگی عزیز نہیں ہے جو اس لہجے میں بات کر رہے ہو" میں غرایا۔

"رجنی کے نام سے تمہارا واقف ہونا اس بات کا ثبوت نہیں ہے کہ وہ واقعی تمہارے قبضے میں ہے۔ میں جانتا ہوں کہ وہ اس وقت شہر کے کسی بڑے ہوٹل میں میرے گہرے دوست کے ساتھ ہوگی۔ پھر میں تمہاری بات پر کیسے یقین کر سکتا ہوں۔ تم کیا سسپنس پیدا کر کے بلاوجہ میرا اور اپنا وقت برباد کر رہے ہو۔"

اس کے الفاظ سے مجھے شدید ذہنی جھٹکا لگا "اگر تم اس قدر خبیث اور بے غیرت انسان ہو کہ اپنی بیوی کی ٹوہ میں لگے رہنے کے باوجود اس پر کوئی روک ٹوک عائد نہیں کرتے تو......"

"بس!" اس نے فوراً میری بات کاٹ دی "میں اس کی ٹوہ میں رہتا ہوں یا وہ میرے مشورے سے ہر جگہ آتی جاتی ہے' یہ ہمارے ذاتی معاملات ہیں۔ تم اس میں دخل دینے والے کون ہوتے ہو؟"

"میں تمہیں یہ بتا رہا تھا کہ تمہارا موتی لال نامی جگری دوست بھی ہمارے پاس ہے اور رجنی اس سے ملنے ملانے کے لئے یہیں لائی گئی ہے" میں نے غصیلے لہجے میں کہا۔

"اوہ! تو تم اس کا نام بھی جانتے ہو!" اس بار شری مان سنگھ کی آواز قدرے پر تشویش تھی "اگر تم رجنی سے میری بات کرا سکو تو میں تمہاری کہانی پر اعتبار کر لوں گا۔"

"فی الحال موتی لال سے بات ہو سکتی ہے" میں نے جھنجھلاتے ہوئے لہجے میں کہا۔

"شاید وہ مجھ سے بات نہ کرنا چاہے۔۔۔ چلو' تم فی الحال اسی سے بات کرا دو!"

اسے لائن ہولڈ کرانے کے بعد موتی کو فوری طور پر وہاں طلب کیا گیا لیکن جوں ہی اسے بتایا گیا کہ اسے فون پر مان سنگھ سے بات کر کے رجنی کے وہاں موجود ہونے کا یقین دلانا ہے تو وہ بہت سے اکڑ گیا اور بدک کر فون سے دور ہٹ گیا۔ اس کا دعویٰ تھا کہ مان سنگھ اس کے اور رجنی کے تعلق سے بے خبر تھا۔ وہ رجنی کے حوالے سے گفتگو کر کے اپنی برسوں پرانی دوستی کو خطرے میں نہیں ڈال سکتا تھا۔ جب ظفر نے زہریلے لہجے میں اسے بتایا کہ مان سنگھ نہ صرف ان کے میل جول بلکہ تازہ ترین ملاقات کے پروگرام سے بھی واقف ہے تو موتی لال کا چہرہ زرد پڑ گیا اور اس

نے ظفر کی خونخوار نظروں کی تاب نہ لاتے ہوئے ریسیور دے لیا۔

"ہاں! یہ لوگ درست کہہ رہے ہیں' رجنی ان کی تحویل میں ہے اور میں بھی ان ہی کا قیدی ہوں" اس نے ریسیور لیتے ہی مشینی انداز میں کہنا شروع کیا اور میں نے فوراً ریسیور اس کے ہاتھ سے واپس لے لیا۔

"یہ تم بلاوجہ شرمندہ ہو رہے ہو" میرے کانوں میں مان سنگھ کی آواز آئی۔ وہ اپنی دانست میں موتی لال سے گفتگو کر رہا تھا۔ میں دانستہ خاموش رہا۔

"عورتیں کسی کی جاگیر نہیں ہوتیں" وہ کہہ رہا تھا "ہم دن رات نجانے کہاں کہاں منہ مارتے پھرتے ہیں۔ اگر رجنی نے دل بہلانے کے لئے تم سے یا کسی اور سے دوستی کرلی تو کیا برا کیا؟ میرے لئے تو اتنا ہی کافی ہے کہ وہ مجھے سچے دل سے اپنا پتی مانتی ہے اور جب تک میں زندہ ہوں وہ کسی اور سے شادی نہیں کرے گی۔ اونچے طبقے میں سب کچھ چلتا ہے۔ یہ تمام نخرے اب نچلی اور متوسط کلاس تک رہ گئے ہیں۔ ہم اور تم تو ان پابندیوں سے بہت آگے ہیں۔ یہ بتاؤ کہ یہ لوگ اب کیا چاہتے ہیں؟"

"تمہارے کاؤنسلیٹ میں ایک مقامی عورت قید ہے۔ ہم اس کے بدلے......"

اس نے میری بات درمیان ہی سے اڑا دی اور تحیر زدہ آواز میں بولا "اگر تم غزالہ سے رجنی کے تبادلے کی بات کر رہے ہو تو تم ذہنی مریض ہو سکتے ہو۔"

"فضول قیاس آرائیوں کے بجائے کام کی بات کرو۔ اس نے مجھ جیسے بہت سے لوگوں کو برے وقتوں کے لئے پال رکھا ہے۔ اس کی ہدایت ہے کہ تمہاری طرف سے مثبت جواب نہ ملنے کی صورت میں کل دوسری کارروائی کا آغاز کیا جائے اور وہ تمہارے لئے تباہ کن ہوگی۔"

"میں رجنی سے بات کئے بغیر کچھ نہیں کہہ سکتا" لمحہ بھر کے سکوت کے بعد اس کی آواز سنائی دی "مجھے اس سے بے انتہا محبت ہے لیکن میں کچھ اصولوں پر زندگی گزارنے کا قائل ہوں۔ اس سے بات کرنے کے بعد ہی میں اندازہ کر سکوں گا کہ میں آج کس مقام پر ہوں۔"

"وہ ہوش میں آئے گی تو تمہاری بات کروادی جائے گی" میں نے فون بند کر دیا۔

اس وقت ساری گفتگو عام انسٹرومنٹ پر کی گئی تھی اس لئے جب میں نے انہیں پوری گفتگو سے آگاہ کیا تو رجنی اور مان سنگھ کے بارے میں وہ دونوں ہی حیران رہ گئے وہ ایک ایسا نازک موضوع تھا جس پر ان کے پاس کہنے کے لئے کچھ نہیں تھا اس لئے بات شری مان سنگھ کی قیاس آرائی کی طرف مڑگئی یوں کہ اس نے غزالہ کا ذکر آتے ہی مجھے ذہنی مریض قرار دے دیا تھا جس کا مطلب تھا کہ غزالہ نے انڈین کاؤنسلیٹ میں اپنے مختصر سے قیام کے دوران' ان

لوگوں کو میرے بارے میں تفصیلی معلومات فراہم کردی تھیں تاکہ میرے خلاف وہ بھی سرگرم عمل ہو جائے۔

"میرا خیال تھا کہ وہ اپنی بیوی کے اغوا کی خبر سنتے ہی تبادلے پر رضامند ہو جائے گا لیکن اس نے رجنی سے بات کرنے کی جو شرط عائد کی ہے اس سے معاملہ مشکوک ہو گیا ہے" کچھ دیر خاموشی کے بعد سلطان شاہ نے فکرمندانہ انداز میں کہا۔

"اگر اس نے تبادلے سے انکار کر دیا تو ہم رجنی کو کہاں لے جائیں گے؟" ظفر نے پوچھا۔

"اس کی نوبت نہیں آئے گی" میں نے مضبوط لہجے میں کہا "وہ ایک سفارت کار ہے اور ہر سفارت کار مذاکرات میں اس قسم کے آخری حربے استعمال کر کے اپنے حریف پر نفسیاتی دباؤ بڑھانے کی کوشش کرتا ہے۔ وہ بھی اپنے کانوں سے رجنی کی آواز سننا چاہتا ہے۔"

"لیکن تم خود کہہ رہے تھے کہ اس کے آخری فقرے بہت معنی خیز تھے" سلطان شاہ بولا۔

"ضرور تھے۔ لیکن پھر وہی بات آجاتی ہے کہ اس کا پیشہ ہی ایسا ہے۔ بیوی تو پھر بیوی ہے۔ انسان اپنی جو کھٹ پر پڑے ہوئی کتے سے بھی اس طرح دست بردار نہیں ہو سکتا۔ اب رجنی سے اس کی گفتگو کراتے ہوئے ہم اسپیکر فون استعمال کریں گے تاکہ ہم سب ان کی پوری گفتگو لفظ بہ لفظ سن سکیں۔"

اسی وقت اطلاع ملی کہ رجنی ہوش میں آچکی ہے۔ اس کمرے میں اسپیکر فون کی تنصیب کے بعد رجنی کو وہیں بلا لیا گیا۔ اس کے بشرے سے فکرمندی کے ساتھ برہمی بھی عیاں تھی۔

"یہ کون سی جگہ ہے اور یہاں کا سربراہ کون ہے؟" اس نے دفتر میں داخل ہوتے ہی جھنجلائی آواز میں سوال کیا۔ غصہ میں اس کے حسن کو چار چاند لگ گئے تھے۔

"شاید تمہیں علم نہیں کہ تم اغوا کی جا چکی ہو اور اب ہماری یرغمالی ہو" ظفر نے اس سے ذرا بھی مرعوب ہوئے بغیر درشت لہجے میں کہا "یہ نہ سمجھنا کہ تم ہم لوگوں کو اپنی اداؤں یا آنسوؤں سے رام کر سکو گی۔ یہاں عورتوں پر تشدد کے ماہرین بھی موجود ہیں جو پل بھر میں تمہارے تیوروں کو درست کر سکتے ہیں۔"

"یہ سراسر غیر قانونی حرکت ہے جس کے لئے میرا سفارت خانہ بھرپور احتجاج کرے گا۔"

"ضرور کرنا ہے لیکن پہلے شری مان سنگھ کو فون کرلو" سلطان شاہ چڑ کر بولا "وہ تمہاری فکر میں گھلا جا رہا ہے۔ ایسا نہ ہو کہ صدمے سے اس کا ہارٹ فیل ہو جائے۔"

رجنی حسین ہونے کے ساتھ ہی چالاک بھی تھی۔ اس نے اسپیکر فون آن کرنے کے بجائے ریسیور اٹھا کر بات کرنے پر اصرار کیا لیکن اس کی ایک نہ چل سکی۔ ظفر تو ویسے ہی دل کی جلن بجھانے کے لئے پھرتا تھا مگر سلطان شاہ بھی ناز و ادا دکھانے والی عورتوں سے

بری طرح چونکا تھا جب کہ رجنی کی نجی زندگی ہم تینوں کے سامنے کھلی کتاب کی طرح آچکی تھی۔

سلسلہ ملنے پر دوسری طرف سے مان سنگھ ہی نے ریسیور اٹھایا اور صرف ہیلو کہا۔

"مائی ڈارلنگ! یہ میں کس مصیبت میں گرفتار ہو گئی ہوں؟" اپنے شوہر کی آواز سنتے ہی وہ روہانسی آواز میں بولی "سوہن لال بھی ان کی قید میں پھنسا ہوا ہے۔"

"شاید تم اسپیکر فون استعمال کر رہی ہو؟" خفیف سے توقف کے بعد مان سنگھ کی آواز ابھری۔

"ہاں!" لمحہ بھر کے لئے رجنی حیران ہو گئی "تمہیں کیسے پتا چلا؟"

"تمہارے سر پر گردش کرنے والے پنکھے کی آواز میرے کانوں تک پہنچ رہی ہے۔" مان سنگھ کی آواز سپاٹ اور جوش و خروش سے عاری تھی۔ اس نے پوچھا "تم واپس آنا چاہتی ہو! اس زندگی سے اکتا گئی ہو؟"

"کیسی باتیں کر رہے ہو تم؟ اب تو یہی میری زندگی ہے۔ یہاں میں غنڈوں میں پھنسی ہوئی ہوں اور تم کو سوال سوجھ رہے ہیں۔ یہاں میرا دم گھٹ جائے گا۔"

"تمہارے ساتھ کوئی زیادتی تو نہیں ہوئی؟" دوسری طرف سے پوچھا گیا۔

"بے اغوا کئے جانے کے علاوہ اب تک کوئی اور زیادتی نہیں کی گئی لیکن یہ لوگ وحشی درندے ہیں۔ انہوں نے سوہن لال کے ڈرائیور کو ادھیڑ کر خون میں نہلایا ہوا ہے۔ مجھے تو اس کی طرف دیکھتے ہی جھرجھریاں آرہی ہیں۔"

"سوہن لال کو بولنا بار ولا دینا۔ میں ان لوگوں سے بات کرنا ہوں۔"

ظفر نے ہاتھ سے اشارہ کیا اور ایک جوان رجنی کو زبردستی وہاں سے باہر لے گیا۔ اس نے رفتہ میں موجود رہنے کے لئے زور آزمائی کی لیکن اس کی آوازیں سن کر مان سنگھ نے اسپیکر فون پر ہی اسے ہدایت کی کہ وہ جب تک قیدی ہے قید کرنے والوں کی ہدایات پر عمل کرے۔

"اب کہو تمہاری کیا رائے ہے؟" میں نے رجنی کے چلے جانے کے بعد پوچھا۔

"تم لوگ بہت بے رحم ہو۔ اسے خوف زدہ کرنے کے لئے ایک زخمی قیدی کے ساتھ رکھا ہوا ہے جب کہ غزالہ کو یہاں ہر طرح کا آرام میسر ہے۔ وہ رانی کی طرح رہ رہی ہے۔"

"مجھے افسوس ہے مانی!" میں نے اس کی بات کاٹتے ہوئے سنجیدگی سے کہا "تمہارے ذہن میں جگہ کی کمی ہے۔ پھر وہ آئی تو بے ہوش تھی۔ ہم زخمی قیدی کو وہاں سے ہٹا دیں گے۔"

"تمہیں سوہن لال کو بھی وہاں سے ہٹانا ہو گا" اس کی آواز رجنی ہو گئی۔

"کیوں؟" میں نے حیرت سے پوچھا "تم تو جذبات سے واقف ہو پھر اب یہ مطالبہ کیوں؟"

اسپیکر فون پر اس کا دھیما سا طنزیاتی قہقہہ سنائی دیا پھر وہ عجیب سی آواز میں بولا "وہ اور بات تھی۔ اور یہ اور بات ہے۔ تم جلد ہی ان دونوں کا فرق سمجھ لو گے۔ اب یہ بتاؤ کہ تبادلے کا کیا ارادہ ہے؟"

"یہ ابھی سہولت کی بات ہے۔ دونوں عورتیں جتنی جلد اپنے ٹھکانوں پر پہنچ جائیں اتنا ہی بہتر ہو گا۔"

"لیکن میں دیپا کو کیا جواب دوں گا؟ غزالہ اس کی امانت ہے۔"

"یہ تمہارا اپنا مسئلہ ہے۔ اس کا حل تم ہی کو سوچنا ہو گا۔ ویسے وہ میری سلامتی بن کر ایسی فرار ہوئی ہے کہ اب شاید ہی تمہاری طرف کا رخ کر سکے۔"

"اوہ! تو اس کا مطلب ہے کہ سوہن لال کے مکان کے نیلے نوٹوں کی لاشیں تم ہی لوگوں نے نکالی تھیں اور شاید اسے گھر ہی سے اٹھا لیا گیا ہے۔"

"تمہارے اندازے درست ہیں لیکن اب کام کی بات کرو!"

"آج شام چھ بجے فٹ بال کے لان میں تمہارا جہاز غزالہ کو لے آئے گا۔ تم رجنی کو لے آنا۔ اگر تم نے وعدہ خلافی کی تو یہ یاد رکھنا کہ میں نتائج کی پروا کئے بغیر غزالہ کے جسم میں رحمی گولی اتار دوں گا۔ اگر رجنی آ سکے تو زیادہ بہتر رہے گا۔ میں اس سے رجنی بات کرنا چاہتا ہوں۔"

"ٹھیک ہے تمہارا پیغام اس تک پہنچا دیا جائے گا۔" میں نے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

اسی وقت مکان کے کسی حصے سے موت کے درد میں ڈوبی ہوئی ایک دلدوز چیخ بلند ہوئی اور ہم تینوں ہڑبڑا کر باہر کی طرف دوڑ پڑے۔

وہ دردناک چیخ سنتے ہی میرے ذہن میں پہلا خیال یہ آیا تھا کہ کہیں رجنی نے واپس پہنچتے ہی کوئی کام نہ دکھایا ہو۔ جب وہ اسپیکر فون پر اپنے شوہر شری مان سنگھ سے بات کر رہی تھی تو میں نے اس بات پر دھیان نہیں دیا تھا کہ شری مان سنگھ نے رجنی کو اس امر کی ہدایت کی تھی کہ وہ سوہن لال کو ہوکا یاد دلا دے لیکن موت کے کرب میں ڈوبی ہوئی چیخ سنتے ہی مجھے خیال آیا کہ ہوکا یقینی طور پر کوئی اہم کوڈ ورڈ تھا۔ اس کا تعلق واقعی سوہن لال سے تھا یا اس لفظ میں خود رجنی کے لئے کوئی پیغام پوشیدہ تھا اس کا اندازہ قیدیوں والے کمرے میں پہنچ کر ہی ہو سکتا تھا۔

ہم تینوں راستے ہی میں تھے کہ اچانک فضا میں دبی دبی انسانی چیخیں اور غرّاہٹیں گونجنے لگیں جیسے کسی کو بے رحمانہ تشدد کا نشانہ بنایا جا رہا ہو۔ اور اس بار وہ آوازیں نمایاں طور پر سوہن لال کی

تھیں۔

بے اختیار میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں۔ اگر موہن لال زندہ تھا اور شعور کا نشانہ بنا ہوا تھا تو وہ دردناک چیخ کسی اور کی تھی۔ میں نے رد چیخ سنتے ہی اندازہ لگا لیا تھا کہ وہ جو کوئی بھی رہا ہو، اسے چیخنے کے بعد اگلا سانس لینے کی ذرا سی بھی مہلت نہیں مل سکی ہوگی۔

میرے ساتھ ہی شاید ظفر بھی اسی نتیجے پر پہنچا اور اس نے یک لخت مضطرب ہو کر اپنی رفتار تیز کر دی۔ میری طرح اسے بھی شک ہوا ہو گا کہ اگر موہن لال زندہ تھا تو پھر مرنے والا ایس پی ایف کا کوئی جوان ہی ہو سکتا تھا جو موہن لال کی کسی منتقمانہ کارروائی کا شکار ہوا ہو۔

اس وقت ہم تینوں کے چہروں پر نقاب چڑھے ہوئے تھے خود کو رجنی کی شناخت سے محفوظ رکھنے کے لئے وہ احتیاطی تدابیر ناگزیر تھی۔ ظفر کے قول کے مطابق ایسے قیدیوں کے ساتھ بہت احتیاط سے کام لیا جاتا تھا جنہیں وہاں سے زندہ واپس لوٹانا مقصود ہوتا تھا۔ چہروں پر منڈھی ہوئی چست نقابوں کی وجہ سے ہمارے لئے ایک دوسرے کے تاثرات کا اندازہ لگانا محال تھا لیکن میں دل ہی دل میں ظفر کی دلی کیفیت کو خوب سمجھ رہا تھا۔ اس سے میری جان پہچان زیادہ طویل نہیں تھی لیکن اس کے چیف راول خان کے ساتھ میری شناسائی خاصی طویل رہی تھی اور میں نے دیکھ لیا تھا کہ وہ اپنے جوانوں سے اولاد جیسی محبت کرتا تھا۔ اسے کسی بھی ماتحت کی تکلیف پر راول خان ایسے تڑپ اٹھتا تھا جیسے وہ خود کسی کرب سے گزر رہا ہو۔ ظفر اسی کا جانشین تھا اس لئے اپنے ایک کڑیل جوان کی موت کے خدشے پر اس کا مضطرب ہونا بعید از قیاس نہیں تھا۔

لیکن ہم قیدیوں والے کمرے میں پہنچے تو وہاں کا منظر ہماری توقعات کے برعکس تھا۔ وہاں امر کمار فرش پر غیر فطری حالت میں بالکل بے حس و حرکت پڑا ہوا تھا۔

اس کا اوپری دھڑ چت پڑا ہوا تھا لیکن دائیں ٹانگ مڑ کر جسم کے نیچے دبی ہوئی تھی۔ دایاں بازو فرش پر پھیلا ہوا تھا جب کہ بایاں بازو پشت کے نیچے دب گیا تھا۔ اس کی حالت سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ کھڑے کھڑے اچانک ہی فرش پر گرا اور گرتے ہی مر گیا تھا۔ اس کی موت اس قدر اچانک اور تیزی کے ساتھ واقع ہوئی تھی کہ اسے تڑپنے یا اگلا سانس لینے کی مہلت نہیں ملی تھی اور وہ یقینی طور پر کسی سریع الاثر زہر کے استعمال کی علامات تھیں۔

رجنی قدرے حیرت اور خوف کے عالم میں ایک کونے میں سہمی ہوئی کھڑی تھی جب کہ ایس پی ایف کے دو جوانوں نے موہن لال کو فرش پر اوندھا گرا کر اس پر مکوں اور ٹھوکروں کی برسات کی ہوئی تھی۔

میں نے اس پورے منظر پر ایک نگاہ ڈالتے ہی کچھ نتائج اخذ کر لئے۔

رجنی کی حالت سے ظاہر ہو رہا تھا کہ امر کمار کے قتل کی واردات میں اس کا ہاتھ نہیں تھا۔ دوسری طرف ایس پی ایف کے جوانوں نے موہن لال کو جس سنجیدگی کے ساتھ اپنا نشانہ بنایا ہوا تھا۔ اس سے پتا چلتا تھا کہ انہوں نے موہن لال کی کوئی نہ کوئی ایسی حرکت دیکھ لی تھی جس کی بنا پر وہ رجنی کو بھول کر موہن لال پر ٹوٹ پڑے تھے مگر اس کے ساتھ یہ حقیقت فراموش کر بیٹھے تھے کہ اگر موہن لال ہی امر کمار کا قاتل تھا تو اس کے پاس کوئی ایسا خفیہ ہتھیار موجود تھا جس کی مدد سے وہ اپنے حریف کو آناً فاناً میں موت کی نیند سلا سکتا تھا۔ ہاتھاپائی کے دوران میں ذرا سا بھی موقع ملتے ہی وہ ان دونوں یا ان میں سے کسی کو زہریلے ہتھیار کا مزہ چکھا سکتا تھا۔

"چھوڑ دو اسے فوراً چھوڑ دو!" میں نے اندر گھستے ہی پل بھر میں صورتِ حال کی سنگینی کا ادراک کرنے کے بعد تقریباً ہذیانی انداز میں تیزی سے کہا۔

میری آواز میں کچھ ایسی تاثیر تھی کہ وہ دونوں ہی اچھل کر موہن لال سے دور ہٹ گئے۔

موہن لال گلوخلاصی ہوتے ہی اپنے چاروں ہاتھ پیروں کے بل پر کسی چوپائے کی طرح فرش سے اٹھنے کی کوشش کرنے لگا اور رجنی دوڑ کر ہم تینوں کی طرف آ گئی۔

"اسے کس نے مارا ہے؟" میں نے رجنی کو گھورنے کی کوشش کرتے ہوئے سرد لہجے میں سوال کیا مگر اچانک مجھے یاد آیا کہ میرے چہرے پر نقاب منڈھا ہوا تھا اس لئے میرے چہرے کے تاثرات رجنی کے لئے غیر اہم تھے۔

"کیا یہ مر گیا؟" رجنی نے پھٹی پھٹی آنکھوں سے امر کمار کے بے حس و حرکت جسم کی طرف دیکھتے ہوئے سہمی ہوئی آواز میں بے ساختہ سوال کیا۔

"زندہ ہوتا تو بیڈ روم سے فائدہ اٹھا کر اب تک بھاگ نکلا ہوتا" میں نے اسی لہجے میں کہا۔

"مجھے کچھ پتا نہیں" وہ لرزتی ہوئی آواز میں بولی "یہ کھڑے کھڑے چیخ مار کر گرا اور پھر ایک دم چپ سادھ لی۔ میں تو سمجھ رہی تھی کہ یہ صرف بے ہوش ہوا ہے..... بھاں کیا ہو رہا ہے؟... تم لوگ اپنے چہرے نقابوں میں کیوں چھپائے ہوئے ہو؟ سامنے آ کر بات کیوں نہیں کرتے؟"

اس وقت تک موہن لال لڑکھڑاتا ہوا اپنے قدموں پر کھڑا ہونے میں کامیاب ہو چکا تھا اور اسی مقام پر کھڑا ہوا ہانپ رہا تھا۔ اس میں اپنی جگہ سے قدم ہلانے کی سکت باقی نہیں رہی تھی۔

"صورت بھی بد معاش ہے سر!" ایس پی ایف کے نقاب پوش جوانوں میں سے ایک نے اکھڑ لہجے میں کہا "اس کے آنے سے پہلے امر کمار اور موہن لال ایک دوسرے کے ساتھ کھڑے ہوئے باتیں کر رہے تھے۔ اس عورت نے اندر آتے ہی پوچھا کیا۔ ہم چونک کر

اس کی طرف بڑھے اور اسی لمحے امرکمار چیخ مار کر فضا میں اچھلا اور فرش پر ڈھیر ہوگیا۔ یہ سب پل بھر میں ہوگیا۔ ہمیں پتا بھی نہیں چل سکا کہ موہن لال نے اس کے ساتھ کیا حرکت کی تھی۔"

"میں بے قصور ہوں" رجنی رو دینے والی آواز میں بولی "مجھے شبہ بھی ہوتا کہ پولکا کے پاس ورڈ سے یہاں اس بار وحشیانہ کشت و خون شروع ہوجائے گا تو میں اپنی زبان ہی نہ کھولتی۔ تمہارے سامنے شری مان سنگھ نے اسپیکر فون پر مجھے ہدایت کی تھی کہ میں موہن لال کو پولکا پاس ورڈ دے دوں۔۔۔ اس سے آگے مجھے کچھ معلوم نہیں۔ یہ لوگ بلاوجہ مجھ پر الزام لگا رہے ہیں۔"

"میں جانتا ہوں" ظفر نے زہریلی آواز میں کہا "تم جیسی فراڈ اور بدچلن عورتیں عشق و محبت کی رنگینیوں میں ڈوب کر یہ بھول جاتی ہیں کہ ایسے معاملات کی انتہا بہت سنگین اور ناقابل فہم ہوتی ہے۔ تمہیں اپنے لائے ہوئے کوڈ کے ردعمل کا علم رہا ہو یا نہ رہا ہو لیکن یہ ایک ٹھوس حقیقت ہے کہ تم اس چھت کے نیچے ایک قتل کے ارتکاب میں شریک ہو چکی ہو اور تم کو اس کی سزا بھگتنی ہوگی۔"

ظفر کے الفاظ پر رجنی نے باقاعدگی کے ساتھ رونا شروع کر دیا لیکن ظفر کی ڈانٹ پھٹکار پر اس نے سسکی انداز میں بلکنا تو موقوف کر دیا لیکن اس کے سینے کے زیر و بم سے اندازہ ہو رہا تھا کہ وہ اندر ہی اندر گھٹ گھٹ کر سسکیاں لے رہی تھی۔

"اس کی جامہ تلاشی لی گئی تھی؟" ظفر نے اپنے آدمیوں کی طرف متوجہ ہو کر موہن لال کے بارے میں سوال کیا۔

"نہیں سر" ان میں سے ایک نے مختصراً جواب دیا۔

"اسے ہینڈز اپ کرا کے میری نگرانی پر تفصیلی جامہ تلاشی لو" ظفر نے حکم دیا "یہ ذرا سی بھی گڑبڑ کرے تو اسے بے دریغ گولی مار دینا۔"

"خبردار جو کوئی میرے قریب آیا" موہن لال غصیلے لہجے میں بولا۔ تشدد کی وجہ سے شاید اس کی زبان کٹ گئی تھی جس کی وجہ سے اس کی آواز میں لکنت پیدا ہو گئی تھی۔ وہ اپنی جگہ پر قدرے لڑکھڑاتے ہوئے کہہ رہا تھا "جو بھی میرے قریب آیا میں اسے امرکمار کے پیچھے روانہ کر دوں گا۔"

"ہم قریب آئے بغیر ہی تمہارا بدن گولیوں سے چھلنی کر سکتے ہیں" ظفر نے غصے سے کہا۔

موہن لال کے زخمی چہرے اور متورم آنکھوں کی کیفیت ایک دم بدل گئی جیسے وہاں مایوسیوں نے ڈیرے ڈال دیے ہوں۔ میں نے وہ تبدیلی فوراً ہی بھانپ لی۔ وہ جوان بیٹے کا باپ اور ایک بڑے گھرانے کا معزز سربراہ ضرور رہا ہوا تھا لیکن اول درجے کا مکار اور عیاش بھی تھا۔ دنیا کے ہر بدکردار اور عیاش آدمی کی طرح اسے بھی زندگی بہت عزیز تھی، خواہ اس کے لئے اسے کوئی بھی قیمت کیوں نہ ادا کرنی پڑے۔

"لیکن ہم تم پر گولی نہیں چلائیں گے" ظفر کا فقرہ پورا ہونے ہی میں نے بولنا شروع کر دیا "تمہیں مارنا ہوتا تو ہمیں اپنے چہروں پر نقاب چڑھانے کی ضرورت نہیں تھی۔ یہ سب ہم نے اس وجہ سے کیا ہے کہ تم رہا ہونے کے بعد ہم کو شناخت نہ کرسکو۔۔۔"

"تم جھوٹ بول رہے ہو" اس نے بے اختیاری سے میری بات کاٹ دی "اس سے پہلے میں تمہارے چہرے دیکھ چکا ہوں۔ اس وقت تم نے یہ احتیاط کیوں نہیں کی تھی؟"

"خیال آنے پر ہم نے اپنی اس غلطی کا ازالہ کر لیا" میں نے سنجیدگی سے کہا۔

"لیکن زندگی کی امید دلا کر بھی تم مجھ سے کچھ نہیں اگلوا سکو گے" وہ اپنا ہاتھ فضا میں لہرا کر بولا "مجھے معلوم ہے کہ جنتر منگ کا راز فاش ہو جانے کے بعد میں عزت کے ساتھ زندہ نہیں رہ سکوں گا۔ پولکا ہمارے ہر ساتھی کے لئے زندگی کا آخری پیغام ہوتا ہے۔ میں جس کے بل پر اچھلتا تھا آج اس نے بھی پولکا کھلوا کر اپنے ہاتھ اٹھا دیے ہیں۔ میں نے اپنی ساری عمر اپنی مرضی سے گزاری ہے۔ میں نے زندگی کے ہر ہر دن کو اچھی طرح نچوڑا ہے۔ اب اگر میں مر بھی جاؤں تو میرے دل میں کوئی حسرت میرے ساتھ نہیں جائے گی۔"

کہتے ہیں کہ گیدڑ کی موت آتی ہے تو وہ شہر کی طرف بھاگتا ہے۔ اسی طرح آدمی کی موت آتی ہے تو سب سے پہلے اس کی عقل ماؤف ہوتی ہے۔ اس وقت موہن لال پر کچھ ایسا جذباتی دورہ پڑا کہ وہ اپنے برے بھلے کی تمیز کھو کر بکنے لگا۔ وہ اپنی تقریر جاری رکھتے ہوئے کہہ رہا تھا "رجنی کبھی میرے لئے ایک خواب تھی۔ اسے میں دیکھ لیتا تھا لیکن یہ میری دسترس سے باہر تھی۔ یہ دونوں مجھے دور سے لبھاتی اور رجھاتی رہی لیکن پھر یہ پکے ہوئے پھل کی طرح میری گود میں آگری۔ میرا خیال تھا کہ میں نے اسے اپنی کوششوں سے جیتا ہے اور شری مان سنگھ بے خبری کے بازار میں رہا ہے لیکن آج مجھے پتا چلا کہ یہ سب رجنی اور اس کے پتی کی ملی بھگت تھی۔ اس نے رجنی کو میرے حوالے کر کے مجھ سے میرا سب کچھ چھین لیا اور میں اس راستے پر اتنی دور تک جا چکا ہوں کہ اب میری واپسی ممکن نہیں ہے۔ مجھے معلوم ہے کہ تم آج مجھے چھوڑ دو گے، صرف اور صرف اس امید پر کہ میرا پیچھا کر کے میرے ساتھیوں کا پتا ٹھکانا معلوم کر سکو۔ میں دوسری بار تمہارے ہاتھ آیا تو میرا حشر اور برا ہوگا۔ میرے بارے میں امرکمار بہت کچھ جانتا تھا۔ اسے میں نے پہلے ہی چلتا کر دیا۔ اب میرے پاس میری یہ انگوٹھی رہ گئی ہے" اس نے اپنی بائیں مٹھی بند کر کے فضا میں لہرائی جس کی دوسری انگلی میں سرخ نگینے والی ایک طلائی انگوٹھی جھلملا رہی تھی۔

"یہ یاقوت نہیں زہر کا کیپسول ہے" وہ کہہ رہا تھا "یہ ایک سوئی سے بدن میں داخل ہوتا ہے۔ سوئی کیپسول کے اندر پوشیدہ ہے۔ میں نے یہ انگوٹھی امرکمار کی ران پر ماری تو کیپسول دبا اور باریک سوئی باہر آ کر اس کی ران کی جلد میں دھنس گئی

کیپسول پر پڑنے والے دباؤ کی وجہ سے زہر کھوکھلی سوئی میں سے اس کی شریانوں میں اتر گیا اور وہ پلک جھپکتے میں آرام سے مر گیا۔ تم میں سے جو بھی میرے قریب آیا وہ اس انگوٹھی کا شکار ہو جائے گا۔ تمہارے لئے بہتر یہی ہے کہ میرا راستہ چھوڑ دو تاکہ میں اپنے گھر والوں کے درمیان مر سکوں۔ میں تمہاری کسی بات کا جواب نہیں دوں گا۔ اگر تم نے میرے ساتھ زبردستی کرنے کی کوشش کی تو میں یہ زہر اپنے بدن میں اتار لوں گا۔ پولکا کا مطلب بھی یہ تھا کہ میں خودکشی کر لوں مگر میرے لئے زیادہ اہم بات یہ تھی کہ امر کمار مارا جائے۔ اس کی طرف سے سکون ہو جانے کے بعد میں تو جب چاہوں جا سکتا ہوں۔"

"تم ہمارے بارے میں غلط فہمی میں مبتلا معلوم ہوتے ہو" میں نے اسے رام کرنے کی نیت سے کہا "ہم سرکاری نوکر نہیں ہیں جو عمر بھر تمہارا پیچھا کرتے رہیں۔ ہمارے تصادم کی وجہ یہ ہے کہ ہمارے مفادات یکساں اور مشترک ہیں۔ ہم بھی اسی راہ پر چل رہے ہیں۔ جس پر تم گامزن ہو..."

"تم مجھے پھسلانے کی کوشش کر رہے ہو" وہ برا سا منہ بنا کر بولا۔ "تمہاری وردیاں اتری ہوئی ہیں لیکن میں تمہارا ذہن پہچان رکھ چکا ہوں۔ تمہاری بازپرس کا محور یہی سرزمین اور اس کی سلامتی رہی ہے۔ میں کیسے مان لوں کہ تم ملٹری سیکرٹ سروس کے نوکر نہیں ہو؟"

"ہم تمہارے ذریعے رجنی پر ہاتھ ڈالنا چاہتے تھے۔ اس کھیل میں تمہارا اس سے زیادہ کوئی مصرف نہیں تھا۔ رجنی ہمارے قبضے میں آئی اور ہم شری مان سنگھ کو اپنے سامنے جھکانے میں کامیاب ہو گئے اس سے ہماری مصالحت ہو چکی ہے۔ اس نے رجنی کو ہماری ہدایات پر عمل کرنے کا حکم دیا ہے۔ تم چاہو تو خود رجنی سے اس بات کی تصدیق کر سکتے ہو۔ اب شری مان سنگھ ہمارے دوستوں میں سے ہے اور اس کے دوست ہمارے دوست ہیں۔ خودکشی کر کے تم بلاوجہ خود کو ضائع کرو گے اور تمہارا خاندان الگ بدنام ہو گا۔"

"لیکن جب تم نیری سلاٹ کا پیچھا کرتے ہوئے میرے گھر آئے تھے تو اجنبی براہمچاری بنے ہوئے تھے" اس کا انداز استہزائیہ ہو گیا "اور نیری سلاٹ ایک خطرناک بین الاقوامی مجرم تھی جو تم لوگوں سے بچنے کے لئے شری مان سنگھ کے ذریعے میری نزاب گاہ میں آ گھسی تھی۔"

"ضرورت کے تحت سب کچھ کرنا پڑتا ہے" میں نے اپنی گفتگو میں زیادہ دلچسپی پیدا کرنے کے لئے اس کی بات کاٹ کر کہا۔ میں دیکھ چکا تھا کہ میری اور موتی لال کی گفتگو کے درمیان میں 'ظفر موقع پا کر اپنے ایک جوان کو اشارہ کر چکا تھا اور وہ اپنے قدم فرش سے اٹھائے بغیر ایڑیوں اور پنجوں کے بل پر غیر محسوس انداز میں پشت سے موتی لال کی طرف بڑھ رہا تھا۔ اگر میں موتی لال کو اپنی باتوں میں الجھا کر اس جوان کو مزید چند منٹ کی مہلت دے دیتا تو وہ عقب سے حملہ کر کے نہایت آسانی کے ساتھ موتی لال کو بے بس کر سکتا تھا۔

"لیکن اصلیت وہی ہے جو میں تم کو بتا چکا ہوں" میں نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا "آج سے پہلے شری مان سنگھ ہمارے خلاف محاذ آرا تھا لیکن آج اس کی غلط فہمی دور ہو گئی ہے کیونکہ اسے معلوم ہو گیا ہے کہ غلام رسول ہمارے قبضے میں ہے اور وہ ہر قیمت پر غلام رسول کو حاصل کرنا چاہتا ہے۔"

"غلام رسول!" موتی لال کے دہانے سے تحیرزدہ آواز برآمد ہوئی "وہ تمہارے قبضے میں ہے؟"

میں نے اپنے سر کو پر غرور انداز میں اثبات میں جنبش دی۔

"تم لوگ جھوٹے اور مکار ہو" وہ لمحہ بھر بعد ہی اپنے سر کو زور سے جھٹکتے ہوئے بولا "میں تمہاری کسی بات پر یقین نہیں کر سکتا۔ اپنا الو سیدھا کرنے کے لئے تم کوئی بھی کہانی سنا سکتے ہو۔"

"تم غلام رسول کو پہچانتے ہو تو ہم تمہیں اس سے ملوا سکتے ہیں۔"

"اسے تو ہر پڑھا لکھا آدمی پہچانتا ہے۔ سکھر کے واقعات سے پہلے قومی اخبارات میں ہر روز ہی اس کی تصویریں اور بیان چھپا کرتے تھے لیکن میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ اس سے تمہارا کیا تعلق ہے اور وہ تمہارے قبضے میں کیسے آ گیا؟ اس کے لئے تو بڑے بڑے لوگ ہر طرف جال ڈالتے پھر رہے ہیں۔"

"خوب! یہ اچھی بات ہے کہ تم غلام رسول کی اہمیت سے پوری طرح آگاہ ہو۔ پورا قصہ یہ ہے کہ غلام رسول کے بارے میں ہم نے شری مان سنگھ سے پچاس لاکھ میں سودا طے کیا تھا لیکن جب ہم نے غلام رسول کو پولیس کی تحویل سے اڑا لیا تو مان سنگھ اپنے وعدے سے منکر گیا۔ اب وہ ہمیں دس لاکھ میں ٹرخانا چاہ رہا ہے۔ وہ

حیلے بہانے سے وقت گزار رہا ہے۔ اسے معلوم ہے کہ پولیس رضیہ کے خوف سے ہم زیادہ دنوں تک غلام رسول کو اپنی قید میں نہیں رکھ سکیں گے اور اس کی نئی پیشکش قبول کرنے پر مجبور ہو جائیں گے۔ اس نے ہم سے سنگین وعدہ خلافی کی ہے جس کی سزا دینے کے لئے ہم نے تمہارے ذریعے رجنی کو اغوا کر لیا ہے اب وہ ناک رگڑ کر ہمیں ساٹھ لاکھ روپے دینے پر آمادہ ہو گیا ہے۔ اس میں پچاس لاکھ غلام رسول کے اور دس لاکھ رجنی کی رہائی کے ہیں۔ ہمیں امید ہے کہ وہ آج شام تک پوری رقم ہمارے حوالے کر دے گا اور......"

میرے دل و دماغ میں جو کچھ بھی جھوٹ سچ آتا رہا میں مسلسل اور فی البدیہہ بولتا چلا گیا کیونکہ موہن لال کے عقب میں دبے قدموں پیش قدمی کرنے والا اس سے خطرناک حد تک قریب ہوتا جا رہا تھا اور اگر ایک لمحے کے لئے بھی موہن لال کی توجہ میری طرف سے ہٹتی تو وہ اپنے پیچھے نمودار ہونے والے خطرے سے آگاہ ہو سکتا تھا۔ غنیمت یہ ہوا کہ ان کٹھن لمحات میں میرے ذہن نے تیزی سے کام کرنا شروع کر دیا جس کے نتیجے میں میں ایک جھوٹی مگر مربوط کہانی سنانے میں کامیاب ہو گیا جو موہن لال کے لئے تحیر خیز ثابت ہوئی۔

پھر جوں ہی ایس ٹی ایف کے نقاب پوش جوان نے موہن لال پر جھپٹنے کے لئے پوزیشن لی تو میں کوشش کے باوجود اپنی بات جاری رکھنے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔

عین اسی وقت موہن لال نے رکو کہنے کے لئے اپنا بایاں ہاتھ فضا میں لہرایا اور اس کا وہ ہاتھ ایس ٹی ایف کے جوان کی گرفت میں آنے سے رہ گیا۔ وہ موہن لال کے بدن سے کسی جونک کی طرح لپٹا اور اسے اپنے ساتھ لپٹے ہوئے فرش پر گر گیا۔

موہن لال اس ناگہانی وار کے لئے تیار نہیں تھا۔ اس نے فوری طور پر اندازہ لگا لیا کہ اس کے لئے اپنے حریف کی مضبوط گرفت سے نکلنا آسان نہیں تھا۔ اس نتیجے پر پہنچتے ہی اس نے اپنی بائیں مٹھی بند کر کے اپنی کنپٹی پر زہریلی انگوٹھی سے ضرب لگائی اور ایک تیز چیخ کے ساتھ اس کا بدن ساکت ہو گیا۔

اس کی دہشت زدہ آنکھوں کی پتلیاں ساکت ہو چکی تھیں۔ اس کے بدن سے لپٹے ہوئے ایس ٹی ایف کے جوان نے بھی اندازہ لگا لیا کہ اس کا شکار زندگی کے بندھن سے نجات حاصل کر چکا تھا۔ اس لئے وہ موہن لال کو چھوڑ کر ایک طرف کھڑا ہو گیا۔

"ایسی انگوٹھی تمہارے پاس بھی ہے؟" ظفر نے رجنی کی طرف مڑ کر سوال کیا۔

"نہیں میرے پاس کچھ بھی نہیں ہے۔" وہ روتے ہوئے بولی۔ "میری سمجھ میں نہیں آرہا کہ یہاں کیا ہو رہا ہے۔ مجھے تب بھی ہوتا کہ بوکا کا مطلب خودکشی کرنا ہے تو میں شری مان سنگھ کا پیغام ہرگز موہن لال تک نہ پہنچاتی۔ یہاں تو ہر ایک کے سر پر خون سوار ہے۔ وہ مرنے پر تلا ہوا تھا اور تم لوگ ہر ایک کو مار ڈالنے پر تلے ہوئے نظر آرہے ہو۔ یہ سب میرے لئے ناقابل برداشت ہے۔"

"اس کی تلاشی لو!" ظفر نے رجنی کی باتوں پر دھیان دئیے بغیر اپنے ایک ڈپٹی سے کہا "ایسا نہ ہو کہ ہمیں اپنی معلومات پانے پر الجھا کر بھی جنم واصل ہو جائے۔"

"تم مجھ کو اچھی طرح دیکھ لو۔ میرے پاس کچھ بھی نہیں ہے۔" رجنی نے روتے ہوئے اپنے دونوں ہاتھ آگے پھیلا دیئے "مجھے خود کے تصور ہی سے نفرت ہے۔"

اس کی جامہ تلاشی واقعی بے سود ثابت ہوئی۔ اس کے پاس کوئی ہتھیار نہ تھا نہ کوئی خفیہ زہریلا نگینہ۔ اس کا مطلب تھا کہ وہ کچھ کہہ رہی تھی وہ درست ہی تھا۔

"مجھے ان لاشوں سے وحشت ہو رہی ہے۔" ہمیں واپسی پر آمادہ پا کر وہ ہماری راہ میں حائل ہو گئی۔ "مجھے ان کے ساتھ ایک لمحے بھی رہنا پڑا تو میری حالت کسی مردے سے بھی بدتر ہو جائے گی۔ ان لاشوں کو یہاں سے ہٹا دو یا میرے لئے کسی اور کمرے کا بندوبست کرو!"

"یہ تمہارے باوا جان کی حویلی نہیں ہے جہاں ہر کام تمہاری مرضی کے مطابق ہوتا رہے۔" سلطان شاہ نے پہلی بار زبان کھولتے ہوئے زہریلے لہجے میں کہا۔ "زندگی میں موہن لال نے ساتھ رنگ رلیاں مناتی تھیں تو اب اپنے موتی ڈارلنگ کی لاش پر بھی مجبوری میں آنسو بہاؤ۔"

ہم تینوں وہاں سے واپسی کے لئے مڑ گئے۔ رجنی نے ہمارے پیچھے آنے کے لئے بہت زور لگایا لیکن ظفر کے دونوں نقاب پوش ماتحتوں نے سختی کے ساتھ اسے کمرے میں دھکیل کر دروازہ باہر سے بولٹ کر دیا اور خود وہیں جم کر کھڑے ہو گئے۔ وہ رجنی کی آہ و فریاد سے ذرا بھی متاثر نہیں ہوئے تھے۔

راستے ہی میں ہم تینوں نے نقابوں سے چھٹکارا حاصل کر لیا اور میں نے اپنے چہرے سے پسینہ خشک کرتے ہوئے ظفر سے کہا "موہن لال سے ہمیں بہت کچھ معلوم ہو سکتا تھا۔ وہ زندہ رہتا تو اپنی سرزمین کے ان غداروں کے ناموں سے واقف ہو سکتے تھے موہن لال کے خفیہ پیغام سن کر انہیں عملی جامہ پہنایا کرتے تھے۔"

"میرا خیال ہے کہ وہ ان لوگوں سے بے خبر تھا۔" ظفر نے سنجیدگی سے کہا۔ "اسی وجہ سے پیغام رسانی کے لئے دو انوکھا اور پیچیدہ طریقہ اختیار کیا گیا۔ ایسی ہر سازش میں کلیدی اہمیت آخری فرد کی ہوتی ہے جو عملی طور پر منصوبے یا اس کے کسی باب کو تکمیل تک پہنچاتا ہے۔ شری مان سنگھ نے اپنے ہی کسی وقت کے لئے اپنے اہم کارکن کو موہن لال کی نظروں سے چھپایا تھا۔"

"لیکن پھر بھی وہ غلام رسول کے بارے میں بہت کچھ جانتا تھا اور کچھ نہ سہی تو ہم اسی کے بارے میں موہن لال کا بیان

کھلا کھیلتے تھے۔"

"ہاں! یہ امکان ضرور نظر آیا تھا۔" ظفر نے اعتراف کیا پھر چونک کر پوچھا۔ "لیکن تم غلام رسول کے بارے میں اسے جو کہانی سنا رہے تھے وہ میرے سر پر سے گزر گئی۔ اس وقت میں خود کو اول درجے کا احمق محسوس کر رہا تھا۔ تم نے مجھ سے تو کوئی ذکر نہیں کیا تھا کہ شری مان سے تمہارا کوئی سودا ہوا تھا۔"

اس کے استفسار آمیز انداز پر میں بے اختیار ہنس پڑا مگر میری ہنسی بوجھل تھی۔

"وہ ایک بلف تھا۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔ "اسے باتوں میں الجھائے رکھنے کے لئے میں اتنی سیدھی بکواس کر رہا تھا تاکہ تمہارے آدمی کو اس پر آسانی کے ساتھ ہاتھ ڈالنے کا موقع مل جائے لیکن بدقسمتی سے آخری لمحات میں اس کا بایاں ہاتھ آزاد رہ گیا اور اسے خودکشی کرنے کا موقع مل گیا۔"

"یہ سب درست ہے لیکن تم نے جتنی روانی کے ساتھ غلام رسول کا نام اپنی کہانی سے منسلک کیا تھا اس کی بنا پر میرا اندازہ ہے کہ تم اس بھوکے سیاستدان کے بارے میں بہت کچھ جانتے ہو۔"

"اسے اول خان نے ہی گرفتار کیا تھا۔ اس کے بارے میں سب کچھ تمہاری فائلوں میں موجود ہو گا۔"

"ہمارے یہاں کوئی روایتی فائل نہیں ہوتی۔ دراصل اول خان کو معلوم تھا، میرے علم میں آ چکا ہے لیکن میں اس کی موجودہ کمین گاہ کا ذکر کر رہا تھا۔ میرا اندازہ ہے کہ تم اس کی پناہ گاہ سے واقف ہو۔ تم خود بھی کہہ چکے ہو کہ تم چاہو تو ہمیں وہاں تک لے جانے کی کوشش کر سکتے ہو۔ میں تمہارے اس مشورے کی افادیت کا قائل ہو چکا ہوں کہ ہم لوگوں کو غلام رسول کو گرفتار کر کے قانون کے حوالے کرنے سے گریز کرنا چاہئے کیونکہ اس کو بچانے کے لئے وہ تمام بااثر لوگ حرکت میں آ جائیں گے جو غلام رسول کے زبان کھولنے پر بے نقاب ہو سکتے ہیں۔ سیاست اور اقتدار کی جنگ میں بعض لوگ بھوکے درندوں کی طرح سفاک اور بے رحم ہو جاتے ہیں اور غلام رسول کے ہمدردوں کا تعلق ایسے ہی لوگوں سے ہو گا۔ میں چاہتا ہوں کہ اس معاملے کو زیادہ طول نہ دیا جائے۔ غلام رسول ایک زہریلا اور موذی سانپ ہے۔ اگر ہم اس تک پہنچ کر اس کا سر کچل سکتے ہیں تو ہمیں اس نیک کام میں تاخیر نہیں کرنی چاہئے۔"

"میں خود بھی اس بوجھ کو اپنے سر سے اتار دینا چاہتا ہوں۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔ "لیکن تم یہ بات بار بار بھول رہے ہو کہ میں اسے لے جانے والوں سے ضرور واقف ہوں مگر وہ میری تحویل میں نہیں ہے۔ یہ میری تم سے پہلی ملاقات ہے اور اس وقت تم نے تیسری مرتبہ غلام رسول کا ذکر چھیڑا ہے۔ مجھے کم از کم اتنی مہلت تو دو کہ میں واپس جا کر ان لوگوں کو مزید کرید سکوں۔ وہ میرے پابند نہیں تھے۔ ہو سکتا ہے کہ کوئی مناسب موقع ملتے ہی انہوں نے غلام رسول کو ادھر ادھر کر دیا ہو۔ عجلت میں کی گئی ہماری کوئی بھی اندھا دھند کارروائی نہ صرف ناکام ہو گی بلکہ وہ لوگ بھی بھڑک کر ہوشیار ہو جائیں گے۔ میں ایسا کوئی خطرہ مول لینے کے موڈ میں نہیں ہوں۔"

"بس بس!" وہ جلدی سے بولا۔ "تم میری بات سمجھ گئے۔ مجھے بھی یہی ڈر ہے کہ تاخیر کی صورت میں وہ ہمارے ہاتھ سے نہ نکل جائے۔ تم لوگوں نے اسے پولیس کے حوالے کر کے بہت بڑی غلطی کی۔ اگر وہ اسی قدر خطرناک مجرم تھا تو تمہیں اسی وقت اسے مار دینا چاہئے تھا۔"

"اس وقت تک ہمیں یہ اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ کون کون سی قوتیں اس کی پشت پناہ اور مددگار ہیں اور اس کی مدد کے لئے کہاں تک جا سکتی ہیں۔ یہ سب بعد کی باتیں ہیں۔ بہرحال اب میری یہی کوشش ہو گی کہ ہم جلد از جلد اس فتنے کا سدباب کر دیں۔"

"تمہیں یہ جان کر خوشی ہونی چاہئے کہ میں نے تمہارے مشورے پر عمل کرتے ہوئے اپنے بڑوں کو ہوشیار کر دیا ہے اور اس وقت تک ملک کا ہر ایگزٹ کنٹرول پوائنٹ ہمارے آدمیوں کی نگرانی میں آ چکا ہو گا۔ اس کی روز مرہ کی اخباری بیان بازیوں کی وجہ سے اس کی تصاویر کی فراہمی بھی آسان ثابت ہوئی ہو گی۔"

"مجھے امید ہے کہ اب میری روانگی تک تم چوتھی بار یہ ذکر نہیں چھیڑو گے!" میں نے ظفر کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے مسکرا کر کہا اور وہ خفت آمیز انداز میں اپنا سر سہلا کر رہ گیا۔

"اور شام چھ بجے والے پروگرام کا کیا رہے گا؟" سلطان شکر نے میرے ذہن کی بات چرا لی۔

"میرا خیال ہے کہ عورتوں کے تبادلے کا مرحلہ کسی الجھن کے بغیر نمٹ جانا چاہئے۔" ظفر نے پُرخیال لہجے میں کہا۔ "تمہاری اور شری مان کی پوزیشن میں کوئی فرق نہیں ہے اس لئے وہ دھوکا دینے کی کوشش نہیں کر سکے گا۔ لیکن پھر بھی میں پورا معاملہ تمہاری صوابدید پر چھوڑتا ہوں کیونکہ تمہارا غزالہ سے بہت نازک جذباتی رشتہ ہے۔ اس معاملے میں ذرا سی بھی لغزش ہوئی تو کھیل بگڑ سکتا ہے اس لئے جو تم چاہو گے وہی ہو گا۔"

"میرا خیال تم سے مختلف ہے۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے تنفر آمیز لہجے میں کہا۔ "شری مان ایک گھاگ اور بدمعاش ڈپلومیٹ ہے۔ وہ اپنے مقصد کے حصول کے لئے رجنی کو جس طرح استعمال کر رہا ہے وہ ہر ایک کے بس کی بات نہیں ہے۔ اس نے اپنے مجرمانہ مقاصد کے حصول کے لئے اپنی بیوی کو موہن لال کے حوالے کیا ہوا تھا تو اس کے نزدیک غزالہ کی کیا اہمیت ہو سکتی ہے؟ پھر اس کی یہ خواہش بھی میرے ذہن میں کھٹک رہی ہے کہ غزالہ اور رجنی کے تبادلے کے موقع پر وہ مجھ سے ملنا چاہتا ہے۔"

"کھل کر بتاؤ کہ تم کیا سوچ رہے ہو؟" ظفر میری گفتگو سے

پریشان ہو گیا۔
"مسٹر مان سنگھ میرے ساتھ کئے گئے وعدے پر پورا نہیں اترے گا۔" میں نے کہا۔
"لیکن کیوں؟ تمہارے اس شبہ کی کچھ وجہ بھی ضرور رہی ہوگی!" وہ بولا۔
"میرا تجربہ بتاتا ہے کہ اس جیسے لوگ اپنے قول و فعل کے کھلے تضاد سے دوسروں کو متحیر کر دینے کی صلاحیت رکھتے ہیں اور ان پر بھروسا کرنے والے مُنہ کی کھاتے ہیں۔"
"پھر تم..." ظفر کی بات ادھوری رہ گئی کیونکہ اچانک اسپیکر فون کی گھنٹی بج اٹھی تھی۔
ظفر نے دوسری گھنٹی بجتے پر ہاتھ بڑھا کر اسپیکر فون آن کر دیا۔
"ہیلو!" کمرے میں گونجنے والی خشیلی نسوانی آواز سن کر میرے فرشتے کوچ کر گئے۔ "کیا یہ اسٹیل ماسک فورس کا کوئی یونٹ ہے؟" اس نے برہمی کے عالم میں پوچھا۔
سلطان شاہ نے حیرت سے دیدے نچائے۔ اس طرزِ تخاطب پر ظفر پریشان نظر آنے لگا تھا۔ میں نے پھرتی کے ساتھ اپنے ہونٹوں پر انگلی رکھ کر اسے خاموش رہنے کا اشارہ کیا اور خود فون کی طرف متوجہ ہو گیا۔
"تم کو کس سے بات کرنی ہے؟" میں نے آواز بدل کر کھردرے انداز میں سوال کیا۔
"اول خان کہاں ہے؟" میرے سوال پر اس کا غصہ اپنے عروج پر پہنچ گیا۔
"وہ باہر گئے ہوئے ہیں۔ پیغام بتا دو۔ وہ آئیں گے تو انہیں بتا دیا جائے گا۔" میں نے سپاٹ اور روکھے لہجے میں جواب دیتے ہوئے ظفر کو دیکھا جو کسی ہونق کی طرح مُنہ کھولے بیٹھا تھا۔
"اوہ! تو میرا خیال درست ہی نکلا کہ تم لوگ ابھی تک میرے ہی گھر پر قبضہ جمائے بیٹھے ہو!" وہ شاید دانت پیس کر بڑبڑائی تھی۔
"اگر یہ تمہارا گھر ہے تو تم بھی یہاں رہ سکتی ہو۔" میں نے اسے چڑانے کی نیت سے کہا۔ "یہاں کمروں اور بستروں کی خاصی کمی ہے لیکن میں تمہیں اپنے دل میں جگہ دے سکوں گا۔ مجھے خوبصورت اور تُند مزاج عورتیں بہت پسند ہیں۔ اول خان سے تمہارا کوئی جھگڑا ہے تو میں انہیں بھی سمجھا لوں گا۔"
"الو کا پٹھا!" فون پر اس کی اضطراری بڑبڑاہٹ ابھری۔
"کیا کہا؟" میں نے بوکھلائے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔
"اوہ! سوری!" وہ سنبھل کر نرمی سے بولی۔ "میں نے تمہیں نہیں 'اول خان کو کچھ کہا تھا۔ اس سے واقعی میرا جھگڑا ہے مگر تم اچھے آدمی معلوم ہوتے ہو اس لئے میں تمہیں اپنے اور اس کے درمیان نہیں ڈالنا چاہتی۔ اکھڑ اور مضبوط مرد میری کمزوری ہیں اسی لئے میں اول خان کو برداشت کرتی چلی آرہی ہوں۔ ویسے تم چاہو تو میں تم سے بھی دوستی کر سکتی ہوں۔"

اس کی برجستہ قلابازی پر ہم تینوں ہی حیران رہ گئے۔ ظفر کی حیرت قابلِ دید تھی۔ وہ عورت واضح طور پر اپنی دانست میں اول خان کے کسی ماتحت پر ڈورے ڈالنے کی کوشش کر رہی تھی۔
"ہم سب ہی مضبوط بندے ہوتے ہیں۔" میں نے ا... لہجے میں کہا۔ "مضبوط نہ ہوں تو اس فورس میں نہیں ... اور گھربار سے بے سہارا دور رہ کر ہم اکھڑ بھی ہو جاتے ہیں۔ تم ... مل کر مجھے دلی خوشی ہوگی۔ ویسے نام کیا ہے تمہارا؟"
فون پر اس کی مخصوص اور کھنکتی ہوئی ہنسی کی آواز ابھری۔ "مجھے دیکھ کر تم جو نام رکھو گے وہ میں قبول کر لوں گی ویسے مجھے سوزی کہتے ہیں۔ تم چاہو تو ہم آج ہی مل سکتے ہیں۔"
"کب اور کہاں؟" میں نے تجسس اور بے صبری کا مظاہرہ کرتے ہوئے پوچھا۔
"ایک بجے سروسز کلب کے قریب میں تمہارا انتظار کروں گی۔" اس کی آواز میں لگاوٹ کی چاشنی عود کر آئی تھی کیونکہ اب شکار جال میں پھنستا ہوا نظر آ رہا تھا۔
"مگر میں تمہیں کیسے پہچانوں گا؟" میں نے پُراشتیاق لہجے میں سوال کیا۔
"سروسز کلب کے عقبی جانب کے قریب میں رنگین چھتری لگائے رکھوں گی۔ وہاں سے ہم لنچ کے لئے کہیں چلیں گے۔ ... تمہاری شناخت کیا ہوگی؟"
"تم کہو تو میں بھی رنگین چھتری لگا کر آ جاؤں۔" میں نے والہانہ انداز میں کہا۔
"کراچی میں چھتریوں کا رواج نہیں ہے اس لئے دو چھتریاں مضحکہ خیز نظر آئیں گی۔ لوگ بلاوجہ ہماری طرف متوجہ ہو جائیں گے۔ تم میرے قریب آکر عینک چڑھی کہنا میں تمہیں پہچان لوں گی۔"
"ویری گڈ! یہ ترکیب زیادہ آسان اور قابلِ عمل ہے۔ ... ایک بجے پہنچ جاؤں گا۔"
"اچھا یہ بتاؤ کہ ڈینی کہاں ہے؟" وعدۂ وصال کے فوراً ... اس نے دوسرا سنگین سوال داغ دیا۔
"کون ڈینی؟" میں نے مصنوعی حیرت کے ساتھ بے ساختہ ... سے جوابی سوال کر ڈالا۔
"اول خان کا ایک حواری بلکہ خوشامدی ہے جو ... جرائم کرنے کے باوجود تم لوگوں کے سینوں پر مونگ دل رہا ہے" شاید اضطراری طور پر اس کا لہجہ تلخ ہو گیا۔
"تم شاید تنویر صاحب کی بات کر رہی ہو جو لمبے ... بہت خوبصورت ہیں؟"
"ہاں ہاں وہی۔" اس کے لہجے سے ظاہر ہو رہا تھا ... تعریف ناگوار گزری تھی۔
"وہ بھی کبھی آتے ہیں اور چلے جاتے ہیں۔" میں نے ... پرواہانہ لہجے میں کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ اس وقت بھی اندر ...

اول خان کا انتظار کر رہے ہوں۔"

"اگر وہ موجود ہے تو ذرا اس سے میری بات کراؤ لیکن یہ خیال رکھنا کہ وہ مجھ سے جلتا ہے۔ اس کی الٹی سیدھی باتوں میں آ کر مجھ سے ملنے کا پروگرام نہ بدل دینا۔"

"تم فکر نہ کرو۔ میں اسے اپنی اور تمہاری باتوں کی ہوا بھی نہیں لگنے دوں گا۔ کسی کی باتوں میں آ کر میں اتنی اچھی دوستی کی پیشکش کو نہیں ٹھکرا سکتا۔"

"ویری گڈ۔ تم میری توقع سے زیادہ ذہین اور ہوشیار ہو۔ ہم دونوں کو مل بیٹھنے کا موقع مل گیا تو میں تمہیں ایسے جہانوں کی سیر کراؤں گی جو تمہارے خواب و خیال میں بھی نہیں ہوں گے۔"

"تمہاری باتیں سن کر میرے بدن میں سنسنی کی لہریں دوڑ رہی ہیں۔ تم لائن ہولڈ کرو۔ میں شوہر صاحب کو دیکھ کر آتا ہوں۔"

ظفر نے ہاتھ کے اشارے سے دریافت کیا کہ وہ فون کس کا تھا اور میں نے ایک کاغذ پر درا کا نام لکھ دیا۔ نام پڑھتے ہی ظفر کی آنکھیں حیرت سے کشادہ ہوتی چلی گئیں۔

خاموش رہنے کے بعد میں نے کرسی میں اپنی پوزیشن درست کی اور اسپیکر فون کے سامنے اپنی اصلی آواز میں ہیلو کہا۔ دوسری طرف درا نے فوراً ہی میری آواز پہچان لی۔

"اب میں تمہاری زندگی جہنم بنا دوں گی۔" وہ بلا کسی تمہید غصیلی آواز میں غرائی۔ "تم نے دیکھ لیا کہ میں یہاں بھی تمہارا کھوج نکالنے میں کامیاب ہو گئی۔"

"ناکامیوں نے شاید تمہارا دماغ الٹ دیا ہے۔" میں نے چبھتے ہوئے لہجے میں کہا۔ "میری اور اول خان کی دوستی سے واقف ہونے کے بعد کوئی خارش زدہ کتیا بھی دم ہلاتی ہوئی یہاں تک پہنچ سکتی تھی۔ تم نے فون کر کے کون سا تیر مارا ہے؟ میں نے پہلے ہی تمہیں بتا دیا تھا کہ اول خان کا بونٹ اس گھر میں پڑا ہوا ہے۔"

"میں اب بھی تمہیں وارننگ دے رہی ہوں کہ میرا پیچھا چھوڑ دو ورنہ میں تمہارا حشر خراب کر دوں گی۔" وہ مجھ پر بہت زیادہ برہم محسوس ہو رہی تھی۔

"تمہارے ستارے اچھے تھے جو تم موہن لال کی خراب گاہ سے بچ کر نکلنے میں کامیاب ہو گئیں ورنہ میں وارننگ دیے بغیر تمہارا مستقبل تاریک کر سکتا تھا۔ تم میرے لیے آستین کا سانپ بنی ہوئی ہو۔ اگر تم نے غزالہ کو اغوا کرنے کی حماقت نہ کی ہوتی تو ہم خوش اسلوبی کے ساتھ ایک دوسرے سے الگ ہو سکتے تھے۔"

"تم نے جان بوجھ کر مجھے میری کمینگی سے تصادم کی راہ پر ڈالا تھا تاکہ میں کبھی اس کی مدد حاصل نہ کر سکوں۔ تمہاری بے ہودہ بدتمیزیوں کی وجہ سے تم سے کسی بھلائی کی امید نہیں کی جا سکتی تھی اور تم ابھی تک اپنی اوچھی حرکتوں سے باز نہیں آئے ہو۔ تم نے ایک مرتبہ پھر میری کمینگی کے کان بھرے ہیں اور اسے جنوبی تائی لینڈ سلطنت میں میری موجودگی سے آگاہ کر کے ان دونوں سفاک دشمنوں کو آپس میں لڑوانے کی کوشش کی ہے۔"

"غزالہ بخیریت مجھے واپس مل جائے تو یہ محاذ آرائی اب بھی ختم ہو سکتی ہے ورنہ میں پاتال میں بھی تمہارا پیچھا نہیں چھوڑوں گا۔ تم دیکھ ہی چکی ہو کہ ابھی تک تمہارا کوئی بھی قلعہ میری گرفت سے محفوظ نہیں رہ سکا۔ تم ہوش کے ناخن لیتیں تو میر اکبر خان کی موت کے بعد ہی تمہیں ہتھیار ڈال دینے چاہیے تھے۔"

"لیکن اب تم میرے سائے کو بھی نہیں پہنچ سکو گے۔" اس کی جھلائی ہوئی آواز ابھری۔

"تم نام بدل کر مجھ سے بچ سکی ہو نہ ملک بدل کر محفوظ رہ سکو گی۔" میں نے ایران کا ذکر کیے بغیر دانستہ چٹکی لیتے ہوئے کہا۔ "میں تمہاری بو پر لگا ہوا ہوں۔"

"اتنے ہی باخبر بن رہے ہو تو تمہیں یہ بھی معلوم ہو گا کہ غزالہ اب کہاں ہے؟"

"وہ کہیں بھی ہو، اسے مجھ تک پہنچانا تمہاری ذمہ داری ہے۔ اس کا بال بھی بیکا ہوا تو میں تمہارے جسم کا ریشہ ریشہ ادھیڑ کر رکھ دوں گا۔"

"ملک بدلنے والی کس بات کا ذکر کر رہے تھے؟" قدرے توقف کے بعد اس نے پوچھا۔

"یہ تمہیں معلوم ہونا چاہیے کیونکہ وہ پروگرام تمہارا ہی ہے۔" میں نے سرد مہری سے کہا۔

"اس کا مطلب ہے کہ میر اکبر خان اپنی زبان پر قابو نہیں رکھ سکا۔"

"اس کا جواب وہی دے سکے گا اور وہ غالباً جہنم میں آگ تاپ رہا ہو گا۔"

"تمہاری حرکتوں کی وجہ سے غزالہ اب میری گرفت سے نکل چکی ہے۔" ایک گہرے سانس کے بعد اس کی آواز ابھری۔ "اسے تم تک پہنچانا بعد کی بات ہے، اس وقت تو میں خود بھی اس تک رسائی حاصل نہیں کر سکتی لیکن میں اتنا ضرور کہنا چاہوں گی کہ میں نے غزالہ کے اغوا کا نٹے کی جو دھمکی دی تھی وہ میرے رد عمل کا نتیجہ تھی ورنہ میرا ایسا کوئی ارادہ نہیں تھا۔"

"اور تم چاہتی ہو کہ میں تمہارے اس مضحکہ خیز دعوے پر یقین کر لوں؟"

"تمہیں یقین کرنا چاہیے کیونکہ اتنے دن گزر جانے کے باوجود میں نے غزالہ کا کچھ نہیں بگاڑا۔"

"وہ تمہاری مجبوری تھی۔ اسے لے جانے کے بعد تم ایک دن کے لیے بھی سکھ چین کے ساتھ کہیں نہیں رک سکیں کیونکہ میں تمہارا پیچھا کر رہا ہوں۔ تم کو اتنی مہلت ہی نہیں مل سکی کہ تم اس کے وجود پر شتر زنی کے قابل نفرت ارادے کو عملی جامہ پہناتے

کے بارے میں سوچ سکتیں اور اب تم بالکل ہی بے بس ہو گئی ہو کیونکہ بقول تمہارے اب غزالہ تمہارے ہاتھوں سے نکل چکی ہے اس لئے تم مجھے اپنی نیک نیتی کا جھوٹا یقین دلانے کی کوشش کر رہی ہو۔ اب میں تمہارے کسی فریب میں آنے کے لئے تیار نہیں ہوں۔"

"اپنی نیک نیتی کا یقین دلانے کے لئے میں یہ بھی بتانے کو تیار ہوں کہ اس وقت غزالہ کہاں ہے۔"

"تم ایک لمحے کے لئے بھی میری نظروں سے اوجھل نہیں رہی ہو۔ میں یہ بھی جانتا ہوں کہ میرا کبیر خان کی سیاہ فورڈ کس نے کب اور کہاں تباہ کی تھی۔ تم جس چوبے ران سے تنہا فرار ہوئی ہو، غزالہ اب بھی وہیں ہوگی لیکن میری ان اطلاعات کی بنا پر تم اپنی ذمہ داریوں سے بری نہیں ہو سکتیں۔"

"تم اتنے ہی باخبر ہو تو اب تک مجھے ڈھیل کیوں دے رہے ہو؟" وہ شاید جل کر بولی تھی۔

"تمہیں بھگا بھگا کر تھکانا چاہتا ہوں۔" میں نے زہریلے لہجے میں کہا۔ "مجھے معلوم تھا کہ تم غزالہ کو اس کی مرضی کے خلاف کسی دوسرے ملک میں نہیں لے جا سکو گی۔ اپنا نیا مشن پورا کرنے کے لئے تم خود غزالہ کو یہاں چھوڑنا چاہ رہی تھیں لیکن نئے حالات کے تحت تمہارا کام خود بخود آسان ہو گیا۔ یہ اور بات ہے کہ اب تم چاہو بھی تو غزالہ کو دوبارہ بلکہ سہ بارہ اپنی تحویل میں نہیں لے سکو گی۔"

"میرے نئے مشن کے بارے میں تم کیا جانو؟" اس نے تیزی کے ساتھ پوچھا۔

"چھ سو ٹن وزنی ایٹمی ساز و سامان کے بارے میں خبروں کو چھپانا آسان نہیں ہوتا۔ میں یہ بھی جانتا ہوں کہ یہ تمہارے لئے نئی میں اپنی ساکھ بحال کرنے کا آخری موقع ہوگا۔ تم نے یہ موقع گنوا دیا تو تمہیں دودھ میں پڑی ہوئی مکھی کی طرح نکال پھینکا جائے گا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم میری راہ میں روڑے اٹکانے کی کوشش کرو گے۔"

"قلبت سے غزالہ کے ساتھ فرار ہو کر تم نے مجھے جو چیلنج دیا ہے اس کے بعد ایسا نہ کرنا بزدلی اور کم ہمتی کے مترادف ہوگا۔ مجھے کچھ نہ کچھ تو کرنا ہی ہوگا۔"

"تم کچھ بھی نہیں کر سکو گے۔" اس کی سخت آواز ابھری۔ "بدقسمتی یا خوش قسمتی کی بات یہ ہے کہ آج کل امریکا والے دنیا بھر کی بھکاری قوموں کے ان داتا بن بیٹھے ہیں اور کشکول اٹھائے پھرنے والی کوئی قوم ان کے حکم کی خلاف ورزی کر کے نہیں جنب سکتی۔ میری ... کی ناراضی کے خوف سے انڈین گارڈ قبلت والے میری حمایت سے فوری طور پر دست بردار ہو گئے۔ اسی طرح تمہارا ملک بھی امریکنوں کی مرضی کے خلاف اپنی ایٹمی صلاحیتوں میں کوئی قابل قدر اضافہ کرنے میں ہرگز کامیاب نہیں ہو سکے گا۔ میرا مشن کامیاب ہو یا ناکام لیکن چھ سو ٹن وزنی آلات کی کھیپ کو دنیا کی کوئی طاقت تباہی سے نہیں بچا سکے گی۔"

"مجھے عالمی مفادات یا سیاست سے کوئی دلچسپی نہیں۔ میں تو صرف تمہاری ٹانگ گھسیٹوں گا۔ اس کے بعد جو ہونا ہے وہ ہو کر رہے گا۔"

"حالانکہ تم میرے سامنے حب الوطنی کے بڑے دعوے کرتے رہے ہو۔" اس کا لہجہ طنزیہ تھا۔

"دعووں کے باوجود یہ ایک کھلی حقیقت ہے کہ میں ایک عام آدمی سے زیادہ کچھ بھی نہیں ہوں۔"

"یہ تمہاری غلط فہمی ہے۔ تمہیں معلوم ہے کہ قانون میرے ساتھ ہی تمہارا بھی دشمن ہے لیکن ہم دونوں کے لئے آج تک قانون کے محافظوں سے کوئی خطرہ پیدا نہیں ہوا۔ وقت، حالات اور تجربات نے یہ ثابت کر دیا ہے کہ ہم دونوں کو سب سے زیادہ نقصان ایک دوسرے سے پہنچا ہے۔ ہم جب بھی آپس کی محاذ آرائی میں الجھتے ہیں تو ہمیں بھاری نقصانات کا سامنا کرنا پڑتا ہے اس لئے میری رائے ہے کہ ہمیں دشمنی اور محاذ آرائی کو ہمیشہ کے لئے خیرباد کہہ دینا چاہئے۔ اگر ہم ایک دوسرے کے دوست اور خیر خواہ نہیں رہ سکتے تو ہمیں اجنبیوں کی طرح زندہ رہنے کا سلیقہ سیکھنا ہوگا۔ دشمنی اور بدخواہی ہم دونوں کو ہی ایک دن لے ڈوبے گی۔"

"ہر بار ابتدا تمہاری طرف سے ہوئی ہے۔ اب میں تمہاری زبان پر اعتبار نہیں کر سکتا۔"

"میں تمہیں سمجھا رہی ہوں کہ میری بات مان لو۔" اس کا لہجہ ناصحانہ ہو گیا۔ "مجھ سے لڑ کر تم خسارے میں رہو گے۔ پیٹو تنی بھی ہیرے کے پیچھے رہتی ہے تو کاٹ لیتی ہے۔ میں تو کھلا ہوا ہوں۔ تم نے میرا رہ روز بھی دیکھا ہے جب میں بلیک کوبرا کے نام سے ایک ہوا بنی ہوئی تھی اور بڑے بڑے بدمعاش میرے نام سے کانپتے تھے۔"

"میں اس وقت بھی تم سے خائف نہیں تھا۔ ہمارے بھوتنے عشق کی ابتدا شاید ان ہی دنوں میں ہوئی تھی۔" میں نے طنزیہ لہجے میں اسے بارور لایا۔ "دنیا جہان کو دہشت زدہ کرنے والی بلیک کوبرا میری باہوں میں آتے ہی سردی کھائے ہوئے کسی بے ضرر پلے کی طرح کانپنے اور لرزنے لگتی تھی۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم میری مصالحت کی پیشکش ٹھکرا رہے ہو؟"

"مصالحت برابری کی سطح پر کی جاتی ہے۔ تم تو اب کسی بھی لمحے ڈھیر ہونے والی ہو۔"

"یہ تمہاری بھول ہے نرینی!" وہ یک بیک بھڑک اٹھی۔ "مجھے تمہارا ٹھکانا معلوم ہو گیا ہے۔ اب میں تمہاری زندگی اجیرن کر دوں گی۔ تمہارا سایہ بھی تمہیں کاٹنے کو دوڑنے لگے گا۔"

"اس بھول میں نہ رہنا کہ میں نے ایس ٹی ایف ... کر

پاس بچا ہی ہوئی ہے۔ میں یہاں آ ضرور ہوں لیکن رہتا اپنے ٹھکانے پر ہوں۔ تم نے ادھر کا رخ کیا تو یہ تمہارے ساتھ بہت بے دردی کے ساتھ پیش آئیں گے۔ ان کے مارے ہوئے لوگوں کی لاشوں تک کا پتا نہیں چلتا۔"

"میں تو اب شکار بنوں گی۔" ہلکی سی ہذیانی ہنسی کے ساتھ اس کی آواز ابھری۔ "اب تمہارا جگری دوست جہانگیر ہی تمہارا سر اتار کر میرے سامنے لائے گا۔"

"جہانگیر!" اس کا نام سنتے ہی میرے ذہن کو ایک بدترین جھٹکا لگا۔ وہ ٹی کے عروج کے زمانے میں اس کے مقامی بڑوں میں شمار کیا جاتا تھا لیکن ٹی کی سرگرمیاں موہوم اور پھر معدوم ہونے کے بعد سے وہ ہر کام سے الگ تھلگ ہو کر رہ گیا تھا۔ رابطے بھی ایک بار کم پڑ گئی تھی کہ جہانگیر کام سے ضرور لاتعلق تھا لیکن عملی طور پر بدستور ٹی کا حلف یافتہ رکن تھا اور وقت پڑنے پر وہ تنظیم کے کسی کام سے انکار نہیں کر سکتا تھا۔ اب ورما نے اسے دوستی کے ساتھ جہانگیر کا ذکر کر کے مجھے بری طرح چونکا دیا تھا۔

"ہاں جہانگیر!" میری اضطراری تکرار پر اس کی تمسخر آمیز آواز ابھری۔ "ایک وقت تھا کہ وہ میرے نام بلکہ سائے تک سے دہشت زدہ رہتا تھا لیکن تمہاری وجہ سے جب میں اس سے بھی بے تکلف ہو گئی تو اب وہ مجھے مانتا ہے۔ ٹی میں میری اہمیت کو تسلیم کرتا ہے لیکن میں اچھی طرح جانتی ہوں کہ اپنی بات کس طرح منوائی جاتی ہے۔ تم دیکھنا کہ اب وہی تمہیں ٹھکانے لگائے گا۔"

"تو کیا تم نے صرف اتنی سی بات بتانے کے لئے مجھے فون کیا تھا؟" میں نے خود کو سنبھالتے ہوئے پوچھا۔

"میں تم سے آخری بار بات کرنی چاہ رہی تھی۔ اب مجھے اطمینان رہے گا کہ میں نے تمہیں آخری موقع فراہم کیا تھا جسے تم نے خود ٹھکرا دیا۔"

"تم وحشی اور قاتل عورت ہو ورما!" میں نے غصے میں کہا۔ "تم جہانگیر کو پہلے ہی میرے خلاف اکسا چکی ہو۔ اس کا مطلب ہے کہ تم چند منٹ پہلے تک بھی دوستی اور مصالحت کی جو باتیں کر رہی تھیں وہ سب فریب پر مبنی تھیں۔ اگر تمہارے دل میں ذرا سا بھی خلوص ہوتا تو تم جہانگیر کو میرے خلاف بھڑکانے سے پہلے مجھ سے بات کرتیں۔ میرے انکار کے بعد تمہیں اپنا ہر حربہ آزمانے کی کھلی چھوٹ ہوتی ....."

"میرے ذہن میں تمہارا کوئی سراغ نہیں تھا۔" اس نے میری بات کاٹ کر کہا۔ "میں نے میر اکبر خان کی موت کے بعد ہی تم سے سمجھوتے کی ضرورت محسوس کر لی تھی لیکن تم روپوش تھے۔ آج میں نے آخری کوشش کے طور پر اپنے پرانے گھر کے نمبر پر فون کیا تھا۔ مجھے توقع نہیں تھی کہ اول خان اب بھی یہیں تمہارا ہرکارہ ہے۔ تمہاری یہ وضاحتیں بے سود ہیں۔ ہو سکے تو مجھے اپنا پتا ٹھکانا بتا دو۔ اگر میرے خیالات میں کوئی تبدیلی رونما ہوئی تو میں تم سے رابطہ کر لوں گی۔" میں نے سلطان شاہ کو آنکھ مار کر فون میں کہا۔

اس کی تیز ہنسی کی آواز سنائی دی پھر وہ بولی۔ "جس طرح میں نے تمہیں تلاش کیا ہے اسی طرح تم بھی مجھے ڈھونڈ لینا۔ اور ہاں، ذرا اس آدمی سے تو بات کرا دو جس نے میری کال رسیو کی تھی۔"

"میں اس وقت اکیلا ہوں۔" میں نے زیر لب مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "وہ باہر کہیں بھٹک رہا ہوگا۔ کیا اب اس پر بھی ڈورے ڈالنے کا ارادہ کر رہی ہو؟"

"تمہاری ذہنیت بہت پست اور گھٹیا ہے۔" اس کی چڑچڑی آواز سنائی دی۔ "تمہیں اچھی طرح معلوم ہے کہ میں ہر کسی ایرے غیرے مرد کے پیچھے نہیں بھاگتی۔ مردوں کا شکار کھیلنے کے میرے اپنے اصول ہیں۔ جنہیں میں ہر حال میں ملحوظ رکھتی ہوں۔ اور اب تو تم بھی میرے معیار سے بہت نیچے گر چکے ہو۔"

اس کے ان بلند بانگ دعووں پر میرا دل چاہا کہ اسے بتا دوں کہ پہلے بھی میں نے ہی آواز بدل کر اس سے بات کی تھی لیکن میں نے فوراً ہی یہ ارادہ ترک کر دیا۔ فی الحال تو ورما کو شرمندہ ہونے والی تکلیف نہیں تھی۔ وہم یہ کہ ابتدائی گفتگو کے حوالے سے یہ امکان موجود تھا کہ شاید ایک بیچے سرو مز کلب کے قریب سے اسے پکڑا جا سکے اس لئے میں نے بات کو مذاق میں ٹال دینا مناسب سمجھا اور ورما نے جھلا کر فون بند کر دیا۔

"یہ تو بہت خطرناک او[illegible] صفت عورت معلوم ہوتی ہے۔" فون بند ہونے ہی ظفر ایک گہری سانس لے کر بولا۔ "تم تو اس سے بات آگے بڑھانی چاہئے تھی تاکہ یہ معلوم ہو سکتا کہ بلیج کراس ڈیل کے سلسلے میں ان لوگوں کے کیا عزائم ہیں؟"

"میں جس بات میں بد چکی لیتا رہا ہی کو الجھانا شروع کر دیتی۔ میں اسے اچھی طرح جانتا ہوں۔"

"لیکن میں نے محسوس کیا کہ وہ تمہاری نوک جھونک سے چڑ کر بہت کچھ اگلتی جا رہی تھی۔"

"تمہارے لئے وہ باتیں اہم رہی ہوں گی مگر وہ ہمارے مشترکہ راز تھے۔ اس نے کوئی بھی ایسی بات نہیں کی جو پہلے سے میرے علم میں نہ رہی ہو۔" میں نے اسے بتایا۔

"کیا یہ درست ہے کہ تم دونوں ایک دوسرے کے عشق میں مبتلا رہ چکے ہو؟" ظفر نے جھجکتے ہوئے تجسس آمیز لہجے میں سوال کیا اور میں بے اختیار ہنس پڑا۔

"اس کے بارے میں یقین سے کچھ نہیں کہہ سکتا۔" میں نے کہا۔ "البتہ جہاں تک میرا تعلق ہے وہ عشق نہیں بلکہ سرکش جذبوں کی نوازگی تھی۔ کیونکہ ورما بہت زیادہ حسین ہونے کے ساتھ ہی جواں سال بھی ہے۔ ایک ایسی لڑکی سپردگی پر آمادہ ہو تو بڑے بڑے زاہدوں کی بھی رال ٹپک سکتی ہے۔ بظاہر وہ خود کو لٹنے کے لیے رکھتی ہے اور اس کی مرضی کے بغیر کوئی اس کی طرف پیش قدمی کی

جرات نہیں کرسکتا لیکن اندر سے وہ بہت دل پھینک اور رنگین مزاج ہے۔ اس کا کردار کسی سیکرٹ ایجنٹ کی طرح ہے اور وہ اپنے مقاصد کے حصول کے لئے اپنی ذہانت سے لے کر جسمانی حسن و دلکشی تک ہر چیز کو داؤ پر لگا دیتی ہے۔"

"تو تم ایک بجے اس سے ملنے جاؤ گے؟" ظفر نے معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ پوچھا۔

"مجھے اس سے ابھی کسی معاونت کی امید کم ہی ہے لیکن میں وہاں ضرور جاؤں گا۔"

"میں بھی تمہارے ساتھ چلوں گا۔ ہم لوگوں کا ایسے رنگین جرائم سے واسطہ نہیں پڑتا۔"

"ساتھ نہیں چلو گے بلکہ اصل رول تم ہی کو ادا کرنا ہوگا۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا "اگر ویرا ایک بجے سرپرز کلب کی طرف آنے کی غلطی کر بیٹھی تو تم ہی اسے گھیر گھار کر پکڑو گے۔ میں سامنے گیا تو وہ بدک کر مقابلے پر اتر آئے گی اور ہو سکتا ہے کہ فرار ہونے میں کامیاب ہو جائے۔"

"میرا خیال ہے کہ اسے یہیں لانا ہوگا؟" ظفر نے سوچتے ہوئے سوال کیا۔

"فی الحال ہمارے پاس کوئی اور ٹھکانا نہیں ہے اس لئے مجبوری ہے۔"

"لیکن میں نے ان[illegible]ب کہ ایک دوسرے کے خلاف اپنے دلوں میں بغض و عناد رکھنے کے باوجود تم دونوں ایک دوسرے کو دیدہ دانستہ قتل نہیں کر سکو گے۔ کھلے مقابلے میں کوئی مارا جائے تو اور بات ہوگی ایسی صورت میں ویرا کو پکڑ کر یہاں لانے کا کیا فائدہ ہوگا؟"

"سب سے بڑا فائدہ تو یہ ہوگا کہ وہ ایران کا رخ نہیں کر سکے گی اور یلیز کراس ڈیل کسی دخل اندازی کے بغیر مکمل ہو جائے گی۔ دوم یہ کہ وہ یہاں میری نہیں بلکہ تم لوگوں کی قیدی ہوگی اور اس کے مستقبل کا انحصار تمہارے فیصلے پر ہوگا۔ اس میں میرا کوئی دخل نہیں ہوگا۔"

"لیکن جہانگیر والی بات ناقابل فہم ہے۔" سلطان شاد بولا۔ "ویرا نے اسے کس طرح شیشے میں اتارا ہوگا؟"

"یہ ابھی دیکھے لیتے ہیں۔" میں نے ٹیلیفون اٹھا کر اپنی گود میں رکھتے ہوئے کہا۔

دوسری طرف سے جہانگیر نے پہلی گھنٹی بجتے ہی ریسیور اٹھا لیا۔

"تم کہاں ہو؟ میں دو دن سے سخت اذیت کے عالم میں ہوں۔" میری آواز سنتے ہی جہانگیر پھٹ پڑا۔ اس کی وحشت زدہ آواز سے پریشانی جھلک رہی تھی۔

"میں کراچی میں ہوں۔ میں نے سنا ہے کہ تم میرے سر کے طلبگار ہو گئے ہو؟"

"خدا کے لئے تم ایسی باتیں نہ کرو!" اس کی آواز روہانسی ہوگئی۔ "ویرا بہت حرام زادی ثابت ہوئی ہے۔ وہ میرا اکلوتا بچہ لے گئی ہے۔ اس کی جدائی کے غم میں سلمٰی کا ذہنی توازن خراب ہوگیا ہے۔ وہ اسپتال میں ہے اور میری سمجھ میں نہیں آیا کہ میں کیا کروں۔ ویرا نے فون پر مجھے حکم دیا ہے کہ میں تمہیں قتل کرکے ہی اس سے اپنا بچہ واپس لے سکتا ہوں ورنہ وہ اسے مار دے گی۔"

جہانگیر کی کہانی سن کر میں سکتے میں رہ گیا۔ ویرا نے اس کے معصوم اور شیر خوار بچے کو اغوا کرکے اپنی کمینگیوں کے سارے اگلے پچھلے ریکارڈ توڑ دیے تھے۔

"لیکن یہ سب ہوا کیسے؟" میں نے سرسراتی ہوئی لرزیدہ آواز میں پوچھا۔

میرے جواب میں اس نے روتے اور سسکتے ہوئے جو کچھ بتایا اس کا خلاصہ یہ تھا کہ ویرا پچھلے روز اس کے گھر پہنچی اور ادھر ادھر کی باتوں کے بعد جہانگیر کے شیر خوار بچے کے لئے کچھ تحفے وغیرہ خریدنے کا ارادہ ظاہر کیا۔ تھوڑے لیں و پیش کے بعد سلمٰی اس کے ساتھ جانے پر تیار ہوگئی اور وہ دونوں عورتیں بچے سمیت بازار کے لئے روانہ ہوگئیں۔ شہر کے ایک مشہور اسٹور میں ویرا نے بچے کے لئے بہت سی چیزیں خریدیں۔ بچہ اسی کی گود میں تھا۔ اسی اثنا میں سلمٰی زنانہ کپڑوں کے شعبے میں اپنی خریداری میں منہمک ہوگئی۔ تھوڑی دیر بعد وہ فارغ ہوئی تو ویرا بچے سمیت غائب تھی۔ وہ سمجھی کہ ویرا باہر چلی گئی ہوگی۔ اس نے دیوانہ وار ہر طرف تلاش لیا پھر مایوس ہو کر جہانگیر کو فون کیا تو اسے وہ بری خبر پہلے ہی مل چکی تھی۔ ویرا نے اس اسٹور سے غائب ہوتے ہی کسی پبلک بوتھ سے جہانگیر کو فون کرکے بتا دیا تھا کہ بچہ اس کی تحویل میں تھا۔ ان لوگوں کو پولیس تھانے سے رجوع کرنے کے بجائے اس کی اگلی فون کال کا انتظار کرنا چاہئے۔ جہانگیر کو فوراً ہی گڑبڑ کا اندازہ ہوگیا لیکن اس نے سلمٰی کو تسلی دی کہ ویرا بچے کو لے کر کہیں چلی گئی ہے اس لئے وہ خاموشی سے گھر لوٹ آئے۔

وہ دونوں ہی بہت مضطرب اور بے چین رہے۔ سلمٰی کی چھٹی حس نے اسے بھی خطرے کا احساس دلا دیا لیکن اصل معاملے سے وہ دونوں لاعلم تھے۔ وہ سوچ بھی نہیں سکتے تھے کہ ویرا نے اپنے مذموم مقاصد کی تکمیل کے لئے ان کے اکلوتے بیٹے کو دھوکے سے اغوا کر لیا ہوگا۔

ان پر اصل صورت حال اس وقت واضح ہوئی جب ذرا دیر بعد ویرا کا دوسرا فون آیا۔

اس بار ویرا کا لب و لہجہ بگڑا ہوا تھا۔ اس نے ان کے جذبات کی پروا کئے بغیر دو ٹوک الفاظ میں کہا کہ ان کا بچہ اس کے پاس بطور یرغمال محفوظ تھا۔ اس کی واپسی کی ایک ہی صورت تھی کہ جہانگیر مجھے تلاش کرکے خود ہلاک کرے یا کرائے کے کسی قاتل سے مجھے ختم کرا دے۔

ویرا کی شرط سن کر جہانگیر کے صبر و ضبط کے سارے بندھن ٹوٹ گئے۔ اس نے زیرا کو بتایا کہ اس کے لئے وہ شرط قابلِ قبول نہیں تھی کیونکہ وہ ماضی سے اپنے سارے رشتے توڑ چکا تھا۔ اس نے زیرا کو بھاری رقم اور پھر اپنے تمام اثاثوں کی پیشکش کی۔ وہ دنیا کی ہر نعمت سے دست بردار ہو کر صرف اور صرف اپنے بیٹے کو زندہ و سلامت حاصل کرنا چاہتا تھا مگر ویرا اپنی اسی شرط پر اڑی رہی اور آخر کار جہانگیر کو ہتھیار ڈالنے پڑ گئے۔

ویرا نے اسے دھمکی دی تھی کہ بچے کی بازیابی کے لئے پولیس سے رجوع کیا گیا یا اس کا پیچھا کرنے کی کوشش کی گئی تو وہ بلا تاخیر بچے کو ہلاک کر کے اس کی لاش کسی کوڑے دان میں پھنکوا دے گی۔

جہانگیر کی زبانی اصل صورتِ حال سے واقف ہوتے ہی سلمیٰ پر دیوانگی کیفیت طاری ہو گئی اور وہ ہسٹریائی انداز میں چیختے چیختے بے ہوش ہو گئی۔ وہ ہوش میں آئی تو اس کی آنکھوں میں روح کو لرزا دینے والی ویرانی نے ڈیرے ڈالے ہوئے تھے۔ وہ اپنے گم شدہ بچے کو یاد کر کے کبھی رونے لگتی تھی اور کبھی اچھل اچھل کر قہقہے لگاتی تھی کہ اس کا بیٹا جنت کی کھڑکی سے ہمک ہمک کر اسے بلا رہا ہے۔

جہانگیر نے اسے ایک نفسیاتی اسپتال میں داخل کرا دیا تھا اور خود پریشان تھا کہ کیا کرے۔

"تم ٹھنڈے دل کے ساتھ سوچ کر مجھے بتاؤ کہ تم کیا چاہتے ہو؟" اس کی پوری کہانی سن کر اسے ولاسا دینے کے بعد میں نے سوال کیا "میں پوری طرح تمہارا ساتھ دینے کے لئے تیار ہوں۔"

"اپنے بچے کی واپسی کے علاوہ میں کچھ نہیں چاہتا۔ تمہیں معلوم ہے کہ خدا نے ہمیں کتنی منتوں اور آرزوؤں کے بعد اس نعمت سے نوازا تھا۔ پتا نہیں ویرا اس کے ساتھ کیا سلوک کر رہی ہوگی۔ اولاد کا دکھ درد اولاد والے ہی سمجھ سکتے ہیں۔ وہ تو نری فاحشہ اور بدکار عورت ہے۔"

"ویرا کی شرط تم قبول کر چکے ہو۔ چاہو تو میں خود تمہارے گھر آسکتا ہوں۔"

"خدا کے لئے بس کرو" وہ بے اختیار چیخ پڑا اور رُندھی ہوئی آواز میں بولا "میں نے کوئی شرط قبول نہیں کی۔ اس حرام زادی نے وہ شرط میرے اوپر ٹھونپی ہے۔ اپنی اولاد کے لئے میں تم جیسے دوست کا تو کیا کسی کا بھی خون اپنے سر نہیں لے سکتا۔ بچے کی زندگی ہے تو وہ ہر حال میں مجھے مل جائے گا۔ اگر اس کی موت ویرا کے ہاتھوں لکھی ہوئی ہے تو تم بھی دعا کرنا کہ پروردگار مجھے اس کا بدل عطا کر دے۔ یہ مجھے باپ بننے کے بعد معلوم ہوا کہ اولاد کے بغیر زندگی کتنی پھیکی، سونی اور بھیانک ہوتی ہے۔"

"آج کل میں روپوش ہوں" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "زیبا کا فون آجائے تو اس سے یہی کہنا کہ تم میری تلاش میں لگے ہوئے ہو۔ ویسے میں خود اس کے پیچھے لگا ہوا ہوں۔ میرا خیال ہے کہ وہ بچے کا دکھ نہیں بگاڑ سکے گی۔ اس سے پہلے ہی ہم اسے اپنی تحویل میں لینے میں کامیاب ہو جائیں گے۔"

"میں بہت اداس اور تنہا ہوں زیبی!" اس کی کرب آلود آواز ابھری "کیا یہ ممکن نہیں کہ تم کچھ دیر کے لئے میرے پاس آجاؤ۔ تمہاری ذات سے مجھے بہت ڈھارس ملتی ہے۔"

"میرا وہاں آنا بچے کے لئے خطرناک ثابت ہو سکتا ہے" میں نے سنجیدگی سے کہا "ویرا کو میری وہاں آمد اور خیریت کے ساتھ واپسی کی بھنک بھی مل گئی تو وہ کوئی غلط حرکت کر گزرے گی۔"

"اس نے مجھے بالکل ہی بے بس اور عاجز کر دیا ہے" وہ بلک کر رو پڑا۔

اس سے مزید چند منٹ کی گفتگو کے بعد میں نے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

"یہ عورت تو آفت کی پرکالہ معلوم ہوتی ہے" ظفر تشویش آمیز لہجے میں بولا "بے کسی شناسا کے ساتھ ایسی گھٹیا حرکت کرنے کے لئے جگر کا دل ہونا ضروری ہے۔ میرا خیال ہے کہ تمہاری دشمنی نے اس کا دماغ ہی الٹ کر رکھ دیا ہے جب ہی وہ ان حربوں پر اتر آئی ہے۔"

"وہ جنونی طبیعت کی مالک ہے" میں نے متحمل لہجے میں کہا۔ "جس چیز یا کام کے پیچھے پڑ جاتی ہے دن رات اسی کی دھن میں لگی رہتی ہے۔ آج کل اس کے سر پر [illegible] سوار ہے۔"

"جہانگیر کے بیٹے کا معاملہ سنگین ہے۔ اب غزالہ کے ساتھ ادھر کی بھی فکر کرنی ہوگی" سلطان شاہ پُر تشویش لہجے میں بولا۔ "اسے کچھ ہوا تو میں ویرا کو کبھی معاف نہیں کر سکوں گا۔"

"فی الحال میں اس معاملے پر سوچنا چاہتا ہوں۔ مجھے تنہا چھوڑ دو!" میں نے تھکے ہوئے لہجے میں کہا "شاید میں اس کا کوئی حل تلاش کر سکوں۔ مجھے ڈر ہے کہ کہیں سلمیٰ اس صدمے سے مر ہی نہ جائے۔"

سلطان شاہ خاموش ہو گیا۔ ظفر نے مجھے ایک علیحدہ کمرے میں پہنچا دیا جہاں سونے کا بندوبست تھا۔ آرام کرنے کی پیشکش کی جو میں نے فوراً ہی قبول کر لی کیوں کہ اس وقت صبح کے دس بج چکے تھے۔ بارہ بجے میرا ارادہ سروسز کلب کی طرف جانے کا تھا تاکہ ویرا کے وہاں پہنچنے سے پہلے ہی میں اپنا مورچا جما سکوں۔ اس کے بعد چھ بجے رجنی کا غزالہ سے تبادلہ کرنے کا مرحلہ آجاتا۔ ان مصروفیات کے درمیان میں کہیں بھی اتنا وقفہ نہیں تھا کہ میں وہاں سے جا کر واپس آنے کی گنجائش نکال سکتا۔

"موتی لال اور رام کمار کی لاشوں کا کیا کیا جائے؟" مجھے اٹھتے دیکھ کر ظفر نے سوال کیا۔

"میں کسی سبب کے بغیر مُردوں کی مٹی پلید کرنے کا قائل نہیں ہوں۔ پھر یہ تو سیدھا سادہ قتل اور خودکشی کا کیس ہے۔ موتی لال کی انگوٹھی کے نگینے کا راز فاش ہوتے ہی پولیس کا کام آسان

ہو جائے گا اس لئے لاشیں کسی ایسی جگہ پر ڈلواؤ جہاں پولیس آسانی سے پہنچ جائے۔"

"ڈاکٹر امر کمار کی ادھڑی ہوئی جلد پر بید کے بے شمار نشانات واضح ہوں گے" سلطان شاہ نے ہمیں یاد دلایا "پولیس کے لئے ان کا بھی کوئی جواز ہونا چاہئے تاکہ یہ معاملہ یہیں ختم ہو جائے۔"

"میں اپنی خون آلود جیب بھی وہاں ڈلوادوں گا" ظفر مسکراتے ہوئے بولا "ایسے تم فکر نہ کرو۔ یہ قصہ آگے بڑھایا بھی گیا تو کوئی ہماری طرف رخ نہیں کر سکے گا۔"

میرے لئے وہ گھر اجنبی تھا۔ دیرا کے قیام کے دوران میں، میں وہاں بکثرت آیا کرتا تھا۔ پھر بلیک کیٹ فی مالا سرکار نے اسی گھر کے ڈرائنگ روم میں لاسلکی مواصلاتی نظام سے منسلک اسپیکر اور مائیکروفون چھپا کر دیرا کو اپنے مقاصد کے حصول کے لئے بلیک میل کرنا شروع کیا تھا۔ اسی وجہ سے مجھے ظفر کے بتائے ہوئے کمرے تک پہنچنے کے لئے کسی کی رہنمائی کی ضرورت پیش نہیں آئی۔

وہ کمرا دیرا اپنی خواب گاہ کے طور پر استعمال کرتی تھی۔ فرش پر دبیز اور قیمتی قالین موجود تھا۔ کھڑکیوں پر اسی طرح دبیز پردے پڑے ہوئے تھے کہ دن دہاڑے بھی اس کمرے میں رات کا سماں بندھا ہوا تھا۔ کنگ سائز بیڈ پر بہ آسانی تین بلکہ چار افراد بھی بیک وقت آرام سے سو سکتے تھے۔ اس خواب ناک ماحول میں ائرکنڈیشنر کے ہلکے [illegible] ہموں ہموں کے علاوہ کوئی آواز نہیں تھی۔ خنک اور آرام دہ ماحول میسر آتے ہی میں جوتے اتارے بغیر بستر پر گر گیا اور تقریباً فوراً ہی غنودگی کی لہر نے مجھے آلیا۔

***

ٹھیک سوا بارہ بجے ہم تینوں دیرا سے ملاقات پر جانے کے لئے تیار ہو چکے تھے۔

میں گدھے گھوڑے بیچ کر ایسی گہری نیند سویا تھا کہ اگر سلطان شاہ بارہ بجے مجھے جھنجوڑ جھنجوڑ کر بیدار نہ کرتا تو میں شاید رات ہی کی خبر لاتا۔ اتنی گہری نیند کا ایک سبب یہ بھی تھا کہ مجھے اپنے سونے کا اندازہ ہی نہیں ہو سکا تھا۔ نیند کے عالم میں بھی میں دیرا اور فرزانہ کے پیچھے بھاگتا رہا۔ کبھی جہانگیر کے شیر خوار بچے کی بازیابی کی فکر میں الجھا رہا۔ جب میں بیدار ہوا تو میرے ذہن میں وہ سارے خواب تازہ تھے جن میں بہت سے کردار اب بھی موجود تھے۔ اس کا مطلب تھا کہ عالم خواب میں بھی میرا لاشعور پوری تندہی کے ساتھ کام کرتا رہا تھا۔

لیکن اس وقت ان نکات پر تبادلۂ خیال کا موقع نہیں تھا اس لئے میں تیار ہو کر فوراً ہی ان لوگوں کے ساتھ نکل کھڑا ہوا۔ اس مہم کے لئے ظفر نے جیپ کے بجائے ایک کار نکلوائی تھی۔ میرے اصرار پر اس نے اپنے ڈرائیور کو وہیں چھوڑ دیا اور سلطان شاہ نے ڈرائیونگ سیٹ سنبھال لی۔

"تمہارا یہ خیال کیوں تھا کہ دیرا سوسز کلب آنے کی حماقت نہیں کرے گی؟" راستے میں ظفر نے مجھ سے پوچھا۔

"بس میرا خیال ہی تھا کیوں کہ میں اسے جانتا ہوں۔ وہ اتنی آسانی کے ساتھ گرفت میں آنے والوں میں سے نہیں ہے۔ ویسے یہ بھی ممکن ہے کہ آج وہ میرے اندازے کو غلط ثابت کر بیٹھے۔"

"لیکن اسے تو آخر تک اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ اس نے دونوں بار تم ہی سے بات کی تھی۔ تم نے بہت کامیابی کے ساتھ اپنی آواز کے ساتھ لب و لہجہ تک بدل لیا تھا۔ وہ تو یہی سمجھ کر آئے گی کہ ایس ٹی ایف کا کوئی معصوم نوجوان اس کے حسن کے چنگل میں پھنسنے والا ہے۔"

"میرے پاس اپنے اندازے کی تائید میں کچھ بھی نہیں ہے۔ خود میری دعا ہے کہ خدا کرے میرا اندازہ غلط ثابت ہو۔ ایسا ہوا تو جہانگیر کے بیٹے کے ساتھ ہی بلیو کراس ڈیل کا مسئلہ بھی حل ہو جائے گا۔"

"سوسز کلب کا عقبی گیٹ کون سا ہوگا؟" اچانک سلطان شاہ پوچھ بیٹھا۔

"کلب انکلیو کی پارکنگ لاٹ والا گیٹ جو میٹروپول کے پیچھے اور ایم پیپرز کے برابر میں ہے" میں نے کہا۔

"اگر وہاں پہنچنے سے پہلے ہی دیرا کہیں نظر آجائے تو ہم کیا کریں گے؟" سلطان شاہ نے پھر پوچھا۔

"ہم تو وہ بار کر بھاگ لیا ہم اسے پکڑنے کی کوشش کریں گے۔" میں نے جھنجلا کر کہا۔

"تو پھر اسے پکڑنے کی تیاری کرو۔ وہ ہمارے پیچھے نیلی گاڑی ڈرائیو کر رہی ہے" سلطان شاہ کے وہ الفاظ میرے اعصاب کے لئے دھماکا خیز ثابت ہوئے لیکن میں نے فوری طور پر پیچھے مڑنے کی حماقت نہیں کی۔ ظفر بھی یک بیک پرجوش نظر آنے لگا تھا۔

"کیا وہ ہمارا پیچھا کر رہی ہے؟" میں نے ہیجان آمیز آواز میں پوچھا۔

"فی الحال تو شاید اس نے ہمیں دیکھا بھی نہیں ہے۔ میں عقب نما آئینوں میں خود کو اس سے بچانے کی کوشش کر رہا ہوں لیکن راستہ ملتے ہی وہ کسی بھی وقت اچانک ہمارے برابر میں آ سکتی ہے۔"

وہ بہت سنسنی خیز لمحات تھے۔ لمحہ بھر کے لئے میرے دل میں خیال آیا کہ ہم دونوں اچانک بریک لگا کر ٹریفک جام کر [illegible] گاڑی سے نیچے اتر کر دیرا کو اس کی کار سے باہر گھسیٹ لیں [illegible] لوگوں کے پاس ہتھیار بھی موجود تھے لیکن ایک بھری پری [illegible] ہماری کامیابی کے امکانات کم تھے۔ دیرا [illegible] مجھے ہی خطرہ بھانپ لیتی اور اپنی کار سے [illegible] شروع کر دیتی تو وہاں اچھا خاصا تماشا بن سکتا تھا اور [illegible]

ہم لازمی طور پر اسی کا تعاقب ہو جاتا۔ دوسرا خطرہ یہ تھا کہ آگے ہماری گاڑی کے نکلنے کا راستہ دانستہ مسدود کر دیا جاتا کیوں کہ عام لوگوں کے لئے وہ اغوا کی واردات ہی ہوتی جس میں تین قوی ہیکل غنڈے "اردو بولنے والی ایک سفید فام حسینہ کو اٹھا لے جانے کی کوشش کر رہے ہوتے۔

یہ ایک عجیب اتفاق تھا کہ وہ بھی اسی سمت میں جا رہی تھی جدھر ہم سفر کر رہے تھے۔ میں نے اندازہ لگایا کہ وہ بھی مقررہ وقت پر سرورز کلب کے پھاٹک پر پہنچنے کا ارادہ رکھتی ہے اس لئے بہتر یہی ہو گا کہ بھری پُری سڑک پر اس سے الجھنے کے بجائے اسے اسی کے جال میں پھانسا جائے۔ ظفر اسے مقررہ مقام سے بہلا پھسلا کر بہ آسانی کہیں بھی لے جا سکتا تھا۔ اور اگر ہم سڑک پر اس سے الجھ بیٹھتے اور وہ ہمیں جل دے کر نکل جانے میں کامیاب ہو جاتی تو پھر وہ کسی بھی قیمت پر سرورز کلب والی فٹ پاتھ کا رخ نہ کرتی اور ہم ہاتھ ملتے رہ جاتے۔

"اپنی گاڑی موقع ملتے ہی بائیں طرف گھما لو" میں نے چند ہی ثانیوں میں پوری صورت حال کا تجزیہ کرنے کے بعد فوری طور پر سلطان شاہ کو ہدایت کی "اس وقت ہمیں ہر قیمت پر اس کی نظروں سے بچنا ہے۔ اس نے ہمیں دیکھ لیا تو وہ ہوشیار ہو جائے گی۔"

"شاید تم اس کالی کار کی بات کر رہے ہو جسے ایک سفید فام لڑکی چلا رہی ہے؟" ظفر نے سلطان شاہ سے سوال کیا۔ شاید اسی اثنا میں وہ پیچھے کا جائزہ لینے میں کامیاب ہو گیا تھا۔

"ہاں" پتا نہیں وہ کب سے ہمارے پیچھے چلی آ رہی ہے؟ میں نے تھوڑی دیر پہلے ہی اسے دیکھا ہے" اپنی بات مکمل کرتے ہوئے سلطان شاہ نے کار بائیں سمت کی ذیلی سڑک پر گھما دی۔ ظفر مڑ کر پیچھے دیکھ رہا تھا۔ لمحہ بھر بعد ہی اس نے اعلان کیا کہ ورا کی کار شاہراہ پر سیدھی نکلتی چلی گئی تھی۔

"میرا خیال ہے کہ وہ بھی ہماری طرح سرورز کلب کی طرف جا رہی ہے" ظفر نے جوشیلی آواز میں کہا "آج اگر ہمارے مقدر نے یاوری کی تو وہ ضرور پکڑی جائے گی۔"

"اب میرے لئے کیا حکم ہے؟" سلطان شاہ نے پوچھا "اسی سڑک پر چھا رہوں یا یو ٹرن لے کر واپس شاہراہ کا رخ کرنا ہے؟"

"واپس پرانے راستے پر چلو۔ مجھے خوشی ہے کہ تم آنکھیں کھول کر ڈرائیونگ کر رہے ہو۔"

"تو کیا آنکھیں بند کر کے بھی ڈرائیونگ کی جا سکتی ہے؟" سلطان نے تمسخرانہ انداز میں پوچھا۔

"خدا کا شکر ادا کرو کہ تم اس وقت چہکنے کے قابل ہو۔ اگر وہ ہمیں اور دیکھ لیتی تو سب سے پہلے تم ہی اس کی نظروں میں آتے اور وہ خاموشی سے تمہاری کھوپڑی میں سوراخ کر دیتی" میں نے کہا۔

"واقعی بہت حسین عورت ہے وہ" ظفر نے تعریفی لہجے میں کہا۔

"اور کمال کی بات یہ ہے کہ مغرب نژاد ہونے کے باوجود ہم لوگوں سے بہتر اردو بولتی ہے۔ اگر ہم راستے ہی میں اس سے الجھنے کی کوشش کرتے تو اس کے ایک اشارے پر اس کے سیکڑوں حمایتی پیدا ہو جاتے اور ہماری گلو خلاصی مشکل ہو جاتی۔"

"تم نے یہی سوچ کر اپنا راستہ بدلنے کا فیصلہ کیا تھا۔ اب دیکھنا یہ ہے کہ وہ کیا گل کھلاتی ہے۔"

ہم نے دو مرتبہ ہوٹل میٹروپول کا طواف کیا لیکن ورا بالا اس کی سیاہ کار کا کہیں پتا نہیں تھا۔ سرورز کلب کے وسیع احاطے کی دیوار کے ساتھ بنی ہوئی فٹ پاتھ پر معمول کے مطابق لوگوں کی آمدورفت جاری تھی لیکن اس بھیڑ میں دور دور تک رنگین تو کیا کوئی سیاہ چھتری بھی نظر نہیں آ رہی تھی۔

میری رسٹ واچ میں اس وقت ایک بجنے میں دس منٹ باقی تھے۔ میں نے اپنی کار ہوٹل میٹروپول کے عقبی فٹ پاتھ کے کنارے ایسی جگہ رکوائی جہاں سے سرورز کلب انکلیو کا پھاٹک صاف نظر آ رہا تھا۔

"میرا خیال ہے کہ اب تم جاؤ" رام بھلی کرے گا" میں نے ظفر کے شانے پر ہاتھ مار کر کہا "وہ چڑیا پر آ جائے تو اسے ٹیکسی میں لے جانا ہم لوگ تمہارا پیچھا کریں گے۔"

وہ گاڑی سے اتر کر سڑک پار کرنے کے لئے آگے ہوٹل کے عقبی راستے کی طرف بڑھ گیا۔

"وہ آئے گی یا نہیں" اس کے [illegible] چلے جانے کے بعد سلطان شاہ نے پوچھا۔

"چند منٹ بعد صورت حال خود بخود واضح ہو جائے گی" میں نے گول مول جواب دے کر اپنا ٹیپ چلا دیا۔

وقت گزاری کے لئے [illegible] سمت کی پنت گارڈ ھالا کر سگریٹ سلگائی۔ سلطان شاہ نے کیسٹ پلیئر کے لئے سوئچ آن کر کے عطا اللہ عیسیٰ خیلوی کا ایک کیسٹ لگا دیا جس کی ابتدا ہی ایک درد ناک نغمے سے ہوئی تھی۔ گلوکار کے پرسوز انداز نے گیت کے بولوں میں درد کے سمندر بھر دیئے تھے۔

ایک بجنے میں پانچ منٹ پر ایک موٹر سائیکل سرورز کلب کے گیٹ سے ذرا آگے رکی اور اس پر سوار مرد اپنے پیچھے بیٹھی ہوئی دوغلی نسل کی ایک اسمارٹ سی لڑکی کو وہاں اتار کر چلا گیا۔

یک بیک سرمئی نسل کی وہ لڑکی میری توجہ کا مرکز بن گئی۔ اس کے بدن پر چست اسکرٹ اور بلاؤز میں اتنی گنجائش نہیں تھی کہ وہ اس کے ہاتھ میں موجود کسی چیز کو چھپا سکے۔ دلچسپ بات یہ تھی کہ اس کے داہنے ہاتھ میں ایک پرس تھا اور اسی بغل میں ایک بند چھتری دبی ہوئی تھی۔ اس لڑکی نے فٹ پاتھ پر قدم رکھتے ہی چھتری کھول کر اپنے سر پر تانی تو وہ رنگین تھی۔

میں نے معنی خیز نظروں سے سلطان شاہ کی طرف دیکھا تو وہ زیرِ لب کچھ بدبدا کر رہ گیا۔

وہ سروسز کلب انیکسی کے گیٹ کے سامنے سے گزر کر چند قدم کے فاصلے پر فٹ پاتھ پر رک گئی۔ لمحہ بھر بعد اس نے اضطراری طور پر اپنی رسٹ واچ پر نظر ڈالی۔ اس کی ایک ایک حرکت سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ وہاں کسی کا انتظار کر رہی تھی۔

"یا عظمرا لعجائب!" سلطان شاہ کی تحیر زدہ آواز ابھری "یہ ریرا کی کایا پلٹ کیسی ہو گئی؟"

"ہوش میں رہنا" میں نے کہا "اپنے رچائے ہوئے ڈرامے کا انجام دیکھنے کے لئے وہ خود بھی یہاں منتظر رہی ہو گی۔ ایسا نہ ہو کہ ہم حیرت اور بے خبری میں اس کا نشانہ بن جائیں۔"

اسے تنبیہ کرنے سے پہلے میں خود بھی گرد و پیش کا جائزہ لیتا رہا تھا لیکن اس وقت تک مجھے کہیں بھی ریرا یا اس کی کار کا کوئی نشان نظر نہیں آیا تھا۔ رنگین چھتری والی نے جب اچھی طرح پوزیشن سنبھال لی تو میں نے ظفر کی تلاش میں نظریں دوڑائیں۔

وہ پھاٹک کی دوسری طرف والی فٹ پاتھ پر بوکھلائے ہوئے انداز میں کھڑا تھا۔ بدقسمتی یہ تھی کہ وہ ہاسٹے میں ریرا کی ایک جھلک دیکھ چکا تھا اس لئے رنگین چھتری کے نیچے موجود سرمئی لڑکی کی طرف بڑھنے میں جھجک رہا تھا۔ اگر اس نے ریرا کو نہ دیکھا ہوتا تو شاید دھوکا کھا جاتا اور جلد کی رنگت کے نمایاں فرق کو ہماری بدذوقی سے منسوب کر کے رہ جاتا۔

میں اتنی دور سے [illegible] سکتا تھا کہ وہ تذبذب میں مبتلا تھا لیکن وہ ایک تجربہ کار شخص [illegible] اس نے رہنمائی یا کسی اشارے کی امید میں ہماری طرف دیکھنے کی حماقت نہیں کی مگر میں اس کی پیچیدہ ذہنی حالت کا بخوبی اندازہ لگا سکتا تھا۔

اسے معلوم تھا کہ وہ ریرا نہیں بلکہ اس کی طرف سے بھیجی گئی کوئی اور لڑکی تھی۔ اگر ریرا کو یقین معاملے میں میری مداخلت کا خطرہ ہوتا تو اسے ریرا بنا کرنے کی ضرورت ہی نہیں تھی۔ میں دور ہی سے ریرا کی چال سمجھ کر اس لڑکی کو نظرانداز کر دیتا۔ ریرا جانتی تھی کہ جو شخص اس سے ملنے آ رہا تھا وہ اسے نہیں پہچانتا تھا۔ ایسی صورت میں اسے رنگین چھتری کے نیچے موجود لڑکی سے مل کر بلیک چپی کے کوڈ الفاظ کہتے ہوئے اور یہ سمجھ لیا جاتا کہ وہی ریرا کا مطلوبہ شخص ہے اس کے بعد ان میں سے کوئی بھی واقعہ رونما ہو سکتا تھا۔

رنگین چھتری والی اسے پہچان لینے کے بعد کسی ایسے مقام پر لے جاتی جہاں ریرا اپنے نئے عاشق کے انتظار میں بیٹھی ہوتی۔ دوسرا امکان یہ بھی تھا کہ ریرا وہاں آس پاس ہی موجود ہوتی اور جب رنگین چھتری والی "بلیک چپی" کے الفاظ سن کر کوئی مخصوص اشارہ کرتی تو ریرا دور ہی سے فائر کر کے اس کی زندگی کا چراغ گل کر دیتی۔ اس کی دانست میں اسپیشل ٹاسک فورس کے ایک آدمی کو مار کر وہ مجھے خوف زدہ کر سکتی تھی۔ اس معاملے میں چھتری والی لڑکی کی کوئی اہمیت نہیں تھی۔ ریرا کا منصوبہ جو کچھ بھی رہا ہو لیکن بات یقینی تھی کہ اس نے کسی مذاق رقیبوں کا بہانہ کر کے جانتی

مجاز تھے پر اس لڑکی کی خدمات حاصل کی تھیں اور وہ ریرا کا بچھایا ہوا طلبہ بتانے کے علاوہ کوئی مدد نہیں کر سکتی تھی۔

ظفر سوانگی اور حوصلے کا پیکر تھا۔ اسے طاقت، ذہانت اور دلیری کے ذریعے دشمن پر غلبہ پا لینے میں خصوصی مہارت حاصل تھی لیکن وہ جس جرم کو رنگین سمجھ کر اس میں کودا تھا وہ بے حد سنگین اور پیچیدہ نظر آ رہا تھا۔ وہ اپنی پیشانی ملتا ہوا چند ثانیوں تک اسی ایک مقام پر ٹہلتا رہا۔ اس کی ان اضطراری حرکات کا مشاہدہ کرنے والا کوئی بھی شخص یہ سمجھ سکتا تھا کہ رنگین چھتری والی کی طرح وہ بھی کسی کا انتظار کر رہا تھا۔

لیکن ظفر نے فیصلہ کرنے میں زیادہ دیر نہیں لگائی۔ ٹھیک ایک بجے وہ رنگین چھتری والی کے قریب پہنچ چکا تھا۔ اس کی پشت لڑکی کا چہرہ ہماری طرف تھا۔ چند ثانیوں تک لڑکی کے چہرے پر شوخ مسکراہٹ لہراتی رہی۔ اس نے اپنے پرس میں سے کوئی کاغذ یا لفافہ نکال کر ظفر کی طرف بڑھایا۔ چند ثانئے گزر گئے شاید ظفر اس پیغام کا مطالعہ کر رہا تھا پھر شاید اس نے کوئی خطرناک بات کی کیونکہ بے تکلف لڑکی کا تنا ہوا بدن ڈھیلا پڑ گیا' اس کا چہرہ دھواں ہو گیا' ساتھ ہی اس نے اپنے سر پر تنی ہوئی رنگین چھتری بھی سمیٹ لی۔

ان دونوں نے ایک ساتھ ایم بینزی کی طرف چلنا شروع کر دیا۔ لڑکی کی چال میں بھی مردنی پیدا ہو گئی تھی۔ بس وہ ظفر کے ساتھ گھسٹے جا رہی تھی۔ اس دوران میں ان دونوں میں مذاکرات جاری تھے۔ ایک بار ظفر نے سر اٹھا کر سڑک کے اس پار ہوٹل میٹروپول کی کئی منزلہ عمارت کی طرف بھی دیکھا۔ میرا خیال تھا کہ وہ اس لڑکی کو چائے پلانے لے جا رہا تھا لیکن کافی دور نکل جانے کے بعد وہ دونوں واپس پلٹ پڑے۔

آخر کار ظفر واپس آنے لگا۔ لڑکی اس سے فارغ ہوتے ہی تیزی کے ساتھ آوارگی ڈور کی طرف چل پڑی جیسے جلد از جلد ظفر سے دور نکل جانا چاہتی ہو۔

ظفر نے ہم سے کافی فاصلے پر سڑک عبور کی پھر اچانک مڑتا ہوا ہماری طرف آیا اور بہت تیزی کے ساتھ پچھلی سیٹ پر گرتے ہوئے بولا "یہاں سے پوری رفتار سے نکل چلو۔"

سلطان شاہ نے گاڑی حرکت میں لاتے ہوئے کیسٹ پلیئر آف کر دیا۔

"کیا بات ہے؟ تم سخت عجلت میں واپس آئے ہو" میں نے سوال کیا۔ اس وقت شاید لبعل کی طرف سگنل سرخ تھا اس لئے سلطان شاہ نے گاڑی اپنی طرف گھما لی۔

"تم نے دیکھ لیا کہ وہ آج پھر جل دے گئی" وہ مایوسی اور غصے کے عالم میں بولا۔

"مجھے پہلے ہی شبہ تھا کہ وہ اتنی آسانی کے ساتھ قابو میں آنے والی نہیں ہے۔ تم اپنی کہانی سناؤ کہ رنگین چھتری والی سے کیا باتیں ہوئیں اور تم اتنی تیزی سے واپس کیوں لوٹے تھے؟"

"اس نے ایک نوزائیدہ کے نام پر مجھ تک لفافہ پہنچانے کے پانچ سو روپے دیے گئے تھے۔ رقم دینے والی ایک سفید فام عورت تھی۔ اس کا کہنا تھا کہ وہ ہوٹل سمندر پول کے کسی کمرے میں چھپی دوربین سے ہم لوگوں کو دیکھ رہی ہوگی۔ مجھے ڈر تھا کہ ہم دونوں کو ایک دوسرے سے الگ ہوتے ہوئے دیکھ لینے کے بعد وہ مجھے گھیرنے کے لئے تیزی سے نیچے نہ آجائے۔ وہ آجاتی تو تم دونوں کی یہاں موجودگی کا راز بھی فاش ہو سکتا تھا۔"

"لفافے میں کیا پیغام تھا؟" میں نے تجسس کے ساتھ پوچھا اور اس نے اپنی جیب سے ایک رنگین لفافہ نکال کر میری گود میں ڈال دیا۔

"اس کے سر پر تمہارا ہی بھوت سوار ہے۔ اب وہ کل دو بجے فون کرے گی" وہ مسکرا کر بولا۔

میں نے لفافہ کھول کر سفید کاغذ نکالا تو اس پر انگریزی میں تین سطریں ٹائپ کی ہوئی تھیں۔

"تم یہاں تک آگئے ہو۔ اس کا مطلب ہے کہ تم واقعی مجھے چاہنے لگے ہو۔ میرے لئے زبی کی قیام گاہ کا پتا معلوم کرو۔ ملاقات کے لئے میں کل دو بجے فون کروں گی۔ سوزی۔"

"لیکن رقم دینے والی تم سے گفتگو کے بعد کچھ دیر کے لئے خوف زدہ بھی نظر آئی تھی؟" میں نے پوچھا۔

"بلیک ربی کے الفاظ سنتے ہی اس نے لفافہ میرے حوالے کر دیا۔ اس سے آگے وہ کچھ بتانے پر آمادہ نہیں تھی جس پر میں نے اس سے کہا کہ وہ بدقسمتی سے بلیک ناوان کے ایک معاملے میں ملوث ہو گئی ہے جس کا مطالبہ اس کی خدمات حاصل کرنے والی سفید فام عورت کر رہی ہے۔ میرے اس انکشاف پر وہ واقعی لرز کر رہ گئی تھی لیکن وہ زیادہ باتیں نہیں جانتی تھی۔ اس نے سفید فام عورت اور ہوٹل کے اتا پتے میں اس کی موجودگی کے علاوہ کچھ نہیں بتایا۔ اس کی بے گناہی کا اندازہ کرتے ہوئے میں نے اسے چھوڑ دیا۔"

"تمہیں یہ نیا عشق مبارک ہو۔ اب کل تم ہی اس سے بات کر لینا" میں نے ہنستے ہوئے کہا "میری آواز تم نے سن لی تھی۔ اس کی نقل اتارنی زیادہ دشوار نہیں ہوگی۔"

"وہ عورت تمہیں کوئی چڑیل معلوم ہوتی ہے" ظفر ہنس کر بولا۔ "کسی کے بارے میں اتنی نفوس اور جامع منصوبہ بندی کرنا کسی عام عورت کے بس کی بات نہیں ہے۔"

"فرق صرف اتنا ہے کہ وہ عام چڑیلوں کے برعکس بہت زیادہ خوب صورت ہے۔ اس کی ایک جھلک تو تم دیکھ ہی چکے ہو۔"

"ایک بار دیکھا اور دوسری بار دیکھنے کی ہوس نہیں ہے" وہ اپنے کانوں کو ہاتھ لگا کر بولا "مجھے اندازہ نہیں تھا کہ وہ اس قدر بے پناہ شخصیت کی مالک ہوگی۔"

"یہ بھاگ دوڑ تو رائیگاں گئی اب دیکھو چھ بجے والی مہم کا کیا بنتا ہے؟" سلطان ستار بولا۔

"یہ مہم رائیگاں نہیں گئی" میں نے کہا "اگر ویرا واقعی ہوٹل میں موجود تھی اور دوربین سے سب کچھ دیکھ رہی تھی تو وہ کل ضرور پھنس جائے گی۔"

"تو کیا تمہیں یقین ہے کہ ویرا وہاں موجود رہی ہوگی؟" اس نے پوچھا۔

"میرا خیال ہے کہ کلارا نے وہی کچھ بتایا ہے جو اسے ویرا سے معلوم ہوا تھا" ظفر بولا "اگر ویرا ہی نے اس سے جھوٹ بولا ہو تو بات مختلف ہوگی۔"

"میرا خیال ہے کہ ویرا موجود رہی ہوگی۔ اس نے سرو سز کلب کے عقبی گیٹ کا انتخاب اسی لئے کیا ہوگا کہ وہ کوئی خطرہ مول لئے بغیر اطمینان سے پوری کارروائی دیکھ سکتی تھی" میں نے کہا۔

"جب ویرا رپورٹ لینے کے لئے کلارا سے ملے گی تو وہ اسے بتا دے گی کہ آنے والے نے تاوان کا حوالہ دے کر معلومات حاصل کرنے کی کوشش کی تھی" سلطان ستار کے پاس اگلا اعتراض تیار تھا۔

"میں اس کا سدباب کر آیا ہوں" ظفر تیزی سے بولا "میں نے اسے بتا دیا ہے کہ سوزی خطرناک عورت ہے اگر اسے علم ہو گیا کہ کلارا اس کے اصل دھندے سے واقف ہو گئی ہے تو وہ نہایت خاموشی سے اسے ذبح کروا دے گی۔ میں نے تو اس خطرے کا بھی سدباب کر لیا ہے کہ ویرا اس کے [illegible] نے کا جب دریافت کر بیٹھے تو اسے کیا کرنا ہوگا۔ وہ ویرا کو بتائے گی کہ اس سے ملاقات کے بجائے محض رقعہ ملنے پر میں اس قدر مایوس ہوا کہ کلارا ہی پر ڈورے ڈالنے لگا۔ میری اس بے باکی اور بد سلیقگی نے اسے خوف زدہ کر دیا کہ کہیں میں اس کے بہانے زبردستی ہی مجبور نہ کر دوں۔ اس طرف سے تم کو فکر مند ہونے کی ضرورت نہیں۔"

"اور چھ بجے والے پروگرام کے بارے میں کیا طے کیا گیا ہے؟" سلطان ستار بجا طور پر اس ملاقات کے بارے میں زیادہ فکرمند تھا جو سب سے اہم تھی۔

"وہاں جانا پڑے گا" میں نے سوچتے ہوئے کہا "اس کے علاوہ کوئی راستہ نہیں ہے۔"

"اور اگر وہاں بھی دھوکا ہوا اور شری مان سنگھ غزالہ کو نہ لایا تو کیا ہوگا؟"

"ہم تیاری کے ساتھ جائیں گے۔ رجنی کی بند گاڑی میں ظفر کے مسلح آدمیوں کی تحویل میں ہوگی۔ غزالہ کو اپنی آنکھوں سے دیکھ لینے کے بعد ہی ہم اسے سامنے لائیں گے ورنہ وہ واپس بھیج دی جائے گی۔"

"رجنی ساتھ نہ ہوئی تو شری مان سنگھ تمہیں کیسے پہچانے گا؟" اس نے پوچھا۔

"اس سے بات بھی کی جا سکتی ہے۔ ویسے میں اسے ابھی

طرح پہچانتا ہوں" ظفر نے کہا "ہم لوگ کافی دنوں سے ان کی نگرانی کر رہے ہیں۔"

وقت تیزی سے گزر رہا تھا۔ سروسز کلب کے پھاٹک سے بے نیل مرام واپسی نے تھکان کے ساتھ ہی بھوک کا احساس بھی جگا دیا تھا اس لئے ہم تینوں نے راستے ہی میں ایک ہوٹل سے کھانا کھایا اور پھر واپس ایس بی ایف کے اسٹیشن پر پہنچ گئے۔

وہاں پہنچتے ہی پتا چلا کہ ٹھیک سوا بجے سوزی نامی کسی عورت کا فون آیا تھا جو خوبی عرف زیبی کے بارے میں دریافت کر رہی تھی لیکن ظفر کا عملہ اپنے فون پر باہر کے کسی فرد کی کال وصول کرنے کا مجاز نہیں تھا لہٰذا اس کے اصرار کے باوجود اسے یہی بتایا گیا کہ وہاں اس نام کا کوئی فرد ہے نہ وہ لوگ اس نام سے واقف ہیں۔ دردانہ نے سوزی کے روپ میں شور مچایا کہ وہ چند گھنٹے قبل اسی فون نمبر پر زیبی سے بات کر چکی ہے لیکن آپریٹر نے سرد مہری کے ساتھ اس کا دعویٰ تسلیم کرنے سے انکار کر دیا۔

میرے لئے دردانہ کی دوسری فون کال کا وقت خاصا اہم تھا۔ ٹھیک سوا بجے ہم لوگ سروسز کلب کے عقبی گیٹ کے سامنے سے روانہ ہوئے تھے۔ اس کا مطلب تھا کہ دردانہ نے ظفر اور کلارا کی ملاقات کے فوراً بعد فون کیا تھا لیکن میں کافی مغز زنی کے باوجود اس فون کال کا کوئی مقصد دریافت نہیں کر سکا۔

ظفر کے پاس صرف [illegible] کا کام نہیں تھا اس لئے ہم دونوں اسے دفتر میں چھوڑ کر [illegible] خواب گاہ میں آگئے۔ سلطان شاہ کی پیشانی پر لکیریں تھیں اور اس کی آنکھیں کسی گہری سوچ میں ڈوبی ہوئی تھیں۔ میں اسے چھیڑے بغیر صوفے پر دراز ہو گیا۔

نیند کے دوران میں میرے [illegible] جو کچھ کارگزاریاں دکھائی تھیں ان پر غور کرتے ہوئے اچانک ہی میرے ذہن میں ایک نئے خیال نے سر ابھارا جس کا تعلق جہانگیر کے بیٹے کی بازیابی سے تھا۔ میں نے اپنے اس نظریے پر بار بار غور کیا اور وہ خیال میرے ذہن میں راسخ ہوتا چلا گیا۔

جہاں تک میری معلومات کا تعلق تھا، شہر میں دردانہ کا کوئی مضبوط ٹھکانا باقی نہیں رہا تھا۔ میری کیبنجر اس کی آزادی کا دشمن ہو چکا تھا۔ ابوزین کاز تعلیمات والے میری کیبنجر سے خوف زدہ ہو کر نہ صرف اس کی حمایت سے دست بردار ہو گئے تھے بلکہ خیر سگالی کی فضا بحال کرنے کی فکر میں اس سے دشمنی بھی نکال سکتے تھے۔ میرا کبیر خان مارا جا چکا تھا اور نوبت یہاں تک پہنچ گئی تھی کہ اس سے اپنا کام نکالنے کے لئے اس نے پانچ سو روپے کے عوض کلارا کی خدمات حاصل کی تھیں جب کہ وہ خود ہوٹل کے ایک کمرے میں چھپی ہوئی تھی۔

پہلا کام تو یہ تھا کہ ہوٹل کے عقبی حصے کی تمام منزلوں پر مقیم سفید فام خواتین کی فہرست کی مدد سے دردانہ کا کھوج نکالنے کی کوشش کی جائے۔ اگر وہ فرضی نام اور جعلی دستاویزات کے سہارے مستقل طور پر وہیں مقیم ہو گئی تھی تو اسے ڈھونڈ نکالنا زیادہ دشوار نہیں تھا۔

دوسری اہم بات یہ تھی کہ دردانہ فیشن پرست اور لاابالی عورت تھی۔ اس کے لئے یہ ممکن ہی نہیں تھا کہ وہ جہانگیر کے بیٹے کو ہر وقت اپنے سینے سے لگائے پھرتی۔ اس قدر کم سن بچے کے ساتھ نہ صرف اس کی آزادی متاثر ہوتی تھی بلکہ وہ غیر ضروری طور پر لوگوں کی توجہ کا مرکز بنی رہتی۔

کراچی اس کے لئے جانا پہچانا شہر تھا۔ وہ یہاں کی تیزی سے بدلتی ہوئی سماجی اور معاشرتی روایات کا بھی گہرا ادراک رکھتی تھی۔ اسے معلوم تھا کہ افراطِ زر اور معاشی دباؤ کی وجہ سے تعلیم یافتہ خواتین میں ملازمت کرنے کا رجحان تیزی سے بڑھتا جا رہا ہے۔ ایسی شادی شدہ خواتین کی سہولت کے لئے شہر میں جا بجا ایسے اسکول اور ادارے کھلتے جا رہے تھے جو مناسب فیس کے عوض چند گھنٹوں سے لے کر دن رات تک کے لئے "ہر طرح کے" بچوں کو داخل کر لیتے تھے۔ دردانہ کے لئے سب سے آسان راہ یہی تھی کہ وہ اس لڑکے کو اپنی اولاد ظاہر کرتے ہوئے "اپنے کسی طویل غیر ملکی سفر" کا بہانہ کرتی اور پیشگی فیس ادا کر کے ایک دو مہینوں کے لئے اس بچے کو کسی معقول بورڈنگ ہاؤس میں ڈال دیتی جہاں شیرخوار بچوں کی مناسب دیکھ بھال کا بندوبست ہوتا۔ فیس مل جانے کے بعد بے بی کیئر سینٹر والوں کو شبہ تک نہ ہونے پاتا کہ وہ اغوا شدہ بچے کی پرورش کی ذمے داری قبول کر رہے ہیں اور دردانہ بڑی آسانی کے ساتھ اس ناخوش گوار فرض سے اپنی جان چھڑانے میں کامیاب ہو جاتی اور جب بھی چاہتی "واپس" نمودار ہو کر اس ادارے سے بچے کو واپس حاصل کر سکتی تھی۔

میں اس نظریے پر جتنا غور کرتا رہا میرا وہ خیال اسی قدر پختہ ہوتا چلا گیا۔ اس وقت دردانہ کے سامنے اپنی روانگی کا معاملہ سب سے اہم تھا۔ بچے سے گلو خلاصی حاصل کئے بغیر وہ اس سفر پر نہیں جا سکتی تھی۔ میرا اندازہ تھا کہ اس نے بچے کو اغوا کرنے سے پہلے اسے کہیں چھپانے کا بندوبست کیا ہوگا اور اگر دردانہ کی تصاویر کی مدد سے ایسے اداروں میں چھان بین کی جاتی تو بچے کا سراغ لگایا جا سکتا تھا۔

یہ دردانہ کی بدقسمتی تھی کہ اس نے غزالہ کو اغوا کرنے سے پہلے فلیٹ میں خاصی فوٹوگرافی کی تھی۔ اس کا مقصد صرف اتنا معلوم ہوتا تھا کہ وہ جعلی سفری دستاویزات کی تیاری کے لئے غزالہ کی تصاویر بنا سکے لیکن اپنے مقصد کو پوشیدہ رکھنے کے لئے اسے بہت سی تصاویر بنانی پڑی تھیں جن میں غزالہ اور سلطان شاہ کی اتاری ہوئی اس کی اپنی تصاویر بھی شامل تھیں جو میری تحویل میں تھیں۔ ان تصاویر کی مدد سے ظفر کے آدمی دو تین دن میں کوئی نہ کوئی نتیجہ اخذ کر سکتے تھے۔

میں نے سلطان شاہ کو اپنے اس خیال سے آگاہ کیا تو وہ [illegible]

اور خوشی سے اچھل پڑا اور ہم دونوں نے فوراً ہی ظفر سے بات کرنے کا ارادہ کر لیا تاکہ ہمارے سامان میں سے تصاویر بنوانے کا بندوبست کیا جا سکے۔

ہم دونوں اپنے کمرے سے باہر نکلے ہی تھے کہ فضا کم از کم تین سب مشین گنوں کی مسلسل فائرنگ کے شور سے لرز اٹھی۔ ہم ظفر کے دفتر کے بجائے نکاسی کے راستے کی طرف بھاگے تو پھاٹک کھلا ہوا تھا۔ پھر ہمارے دیکھتے ہی دیکھتے ایس ٹی ایف کی دو گاڑیاں تیز رفتاری کے ساتھ باہر نکل کر ایک ہی طرف غائب ہو گئیں۔

حفاظت پر مامور عملے میں سنسنی پھیلی ہوئی تھی۔ دو ریڈیو سیٹ اور مختلف نظر آ رہے تھے۔ اسی اثنا میں ظفر بھی وہیں آ پہنچا اور پھاٹک پر ہی اپنے آدمیوں کے درمیان جا کھڑا ہوا۔ گاڑیاں روانہ ہونے کے بعد آہنی پھاٹک دوبارہ بند کیا جا چکا تھا اور دو محافظ فوری طور پر چھت پر بھیج دیے گئے تھے۔

محافظوں سے پتا چلا کہ سیاہ رنگ کی چلتی ہوئی گاڑی سے اس مکان پر فائرنگ کی گئی تھی۔ گیٹ بند ہونے کی وجہ سے وہ لوگ گاڑی کا میک اور ماڈل نہیں دیکھ سکے لیکن آہنی پھاٹک کی جھریوں میں سے یہ ضرور دیکھا گیا کہ وہ تیز رفتار سوزوکی کی قسم کی کوئی چھوٹی اور سیاہ کار تھی۔

"سہ پہر کو ڈیرا بھی سیاہ تیز رفتار گاڑی چلا رہی تھی" سلطان احمد نے میرے کان کے نیچے سرگوشی کی۔

اس حملے کو دہشت گردی کے علاوہ کوئی اور نام نہیں دیا جا سکتا تھا کیونکہ ساری گولیاں دیواروں میں گھسی تھیں یا پھاٹک سے ٹکرائی تھیں۔ ایس ٹی ایف کے کسی آدمی کو کوئی نقصان نہیں پہنچا تھا۔

تیز رفتاری کے ساتھ کار چلانے والے ماہر سے ماہر ڈرائیور کے لیے بھی یہ ممکن نہیں تھا کہ وہ کسی سب مشین گن سے مقررہ سمت میں پورا راؤنڈ خالی کر سکے اس لیے یہ طے تھا کہ اس واردات میں ڈیرا کے ساتھ کم از کم تین آدمی شریک تھے اور دو فائر کرانے کے آدمی رہے ہوں گے۔

کچھ دیر بعد وہ دونوں گاڑیاں، جو حملہ آوروں کی تلاش میں روانہ ہوئی تھیں، واپس آ گئیں۔ انہیں اپنی برق رفتاری کے باوجود حملہ آوروں کا سراغ پانے میں ناکامی ہوئی تھی۔ ظفر نے اپنے عملے کو چوکنا رہنے کی ہدایت کی، چھت پر موجود محافظوں کا جائزہ لیا اور اپنے دفتر میں لوٹ آیا جہاں ہم دونوں اس سے پہلے ہی پہنچے تھے اور اس نئی واردات پر تبادلہ خیالات کر رہے تھے۔

"میری سمجھ میں نہیں آتا کہ ڈیرا کیا چاہ رہی ہے؟" وہ آتے ہی الجھن آمیز لہجے میں بولا۔ اس کی آنکھوں میں فکرمندی کی علامات نمایاں تھیں۔

"وہ خود کو ہر طرف سے بے دست و پا محسوس کر رہی ہے۔ یہ سب اس کی جھلاہٹ اور مایوسی کی علامات ہیں۔ اب وہ کسی بھی وقت کوئی ایسی غلطی کر بیٹھے گی کہ ماری جائے" میں نے آہستگی سے کہا "وہ میرا سراغ لگانے کے لیے تمہاری ٹاسک فورس کو اپنے مقابلے میں اترنے پر مجبور کرنا چاہتی ہے۔ تم خاموش رہو گے تو اس کی جھلاہٹ اور بڑھے گی اور وہ ایسی ہی بے سروپا حرکتیں کرتی رہے گی۔"

اس نے چند ثانیوں کے لیے میری آنکھوں میں جھانکا پھر بولا "لیکن تم ایمان داری سے بتاؤ کہ ہمارے پاس خاموش رہنے کے علاوہ اور کیا راستہ ہے۔ ہم اس کے خلاف کب اور کہاں کارروائی کر سکتے ہیں؟"

"پولیس والے ایسے مواقع پر بوکھلا کر عموماً اندھا دھند گرفتاریوں اور چھاپوں کا سلسلہ شروع کر دیتے ہیں۔ شاید وہ ایس ٹی ایف سے بھی ایسے ہی کسی ردعمل کی توقع کر رہی ہو!"

"میں چاہوں بھی تو کہاں چھاپا ماروں؟" وہ واقعی شدید الجھن کا شکار تھا "وہ ہمارا گھر دیکھ چکی ہے۔ آج گولیاں برسا کر چلی گئی، کل بم لے کر آ سکتی ہے۔ ایسی چھلاوے کے خلاف ہم کیا کر سکتے ہیں؟"

"فی الحال حفاظتی انتظامات ضروری ہیں۔ سڑک کے دونوں سروں پر اپنے آدمی مامور کرو" میں نے سنجیدگی کے ساتھ اسے مشورہ دیا "مجھے موہوم سا شبہ ہے کہ کہیں وہ اسی کمرے میں نہ چھپی بیٹھی ہو جہاں سے اس نے تمہاری اور کلارا کی ملاقات کا نظارہ کیا تھا۔ ہمیں اس ہوٹل کو بھی چیک کر لینا چاہیے۔"

"یہ بہت آسان کام ہے لیکن وہاں اپنے اصل نام سے تو نہیں ٹھہری ہو گی۔"

میں نے اسے ڈیرا کی تصاویر کے بارے میں آگاہ کیا اور اس نے فوراً ہی اپنے ایک آدمی کو ہمارے ہوٹل کی طرف روانہ کر دیا۔ گھور اندھیرے میں وہ اس کے لیے امید کی سب سے مضبوط کرن تھی۔ تصاویر کے سہارے وہ پورے شہر کی پولیس کو اس کی تلاش پر مامور کرانے کا ارادہ رکھتا تھا۔

موقع پا کر میں نے جہانگیر کے بچے کے بارے میں اپنی کہانی چھیڑی۔ وہ پوری توجہ اور انہماک کے ساتھ ایک ایک لفظ سنتا رہا اور جب میں خاموش ہوا تو وہ میرے اندازے کی داد دیے بغیر نہ رہ سکا۔

"اس قدر پریشان کن حالات میں یہ سب سوچنا تمہارا ہی کام ہے۔ مجھے تو ڈر ہے کہ بچے کے صدمے میں کہیں اس کی ماں مر ہی نہ جائے۔ تمہارے دوست کے علاوہ یہ انسانی مسئلہ بھی ہے۔ ڈیرا کی تصاویر آ جائیں تو میں اس سمت میں بھی کام کا آغاز کرائے دیتا ہوں۔ کل تک نتائج سامنے آ جائیں گے۔"

پانچ بجے تک وہ شخص نہیں لوٹا جسے ہوٹل سے ہمارا سازو سامان لینے کے لیے بھیجا گیا تھا۔ ظفر، شہری انتظامیہ کی طرف روانہ ہونے سے پہلے ڈیرا کی تصاویر پر کام شروع کرا دینے کا ارادہ

رکھتا تھا تاکہ ہماری واپسی تک ان کوششوں کے نتائج سامنے آنے شروع ہو جائیں لیکن ہم اس کے انتظار میں ضرورت سے زیادہ وقت بھی نہیں گنوا سکتے تھے کیونکہ مان سنگھ سے فریئر ہال میں ہماری ملاقات کا وقت مقرر تھا۔

ہم دونوں سمیت ایس ٹی ایف کے سارے اراکین وجتی سے اپنے چہرے چھپانے کی کوششوں میں کامیاب رہے تھے اور وہ ہمارے ساتھ خاصا وقت گزارنے کے باوجود ہم میں سے کسی کی صورت دیکھنے میں کامیاب نہیں ہو سکی تھی جس کی بنا پر بعد میں شناخت کا کوئی خطرہ درپیش رہتا لیکن اسے اپنے ساتھ لے کر فریئر ہال جانے کا معاملہ بہت پیچیدہ تھا جس میں ایسی کسی احتیاط کی کوئی گنجائش نہیں تھی کیونکہ وہاں شری مان سنگھ سے روبرو ملاقات ہونی تھی اور اسے صرف ظفر ہی پہچانتا تھا۔

بہرحال وہاں جانا ہی تھا اس لیے یہ فرض کر لیا گیا کہ شری مان سنگھ حسبِ وعدہ غزالہ کو اپنے ساتھ لے کر وہاں پہنچے گا اور وہاں غزالہ کے ساتھ جو بھی مرد نظر آیا، اسی سے مذاکرات شروع کر دیئے جائیں گے۔ ایسی صورت میں ظفر کو سامنے نہیں آنا پڑتا اور میں خود ہی وہ فرض نبھا سکتا تھا کیونکہ شری مان سنگھ خود ہی مجھ سے ملنے کی خواہش کا اظہار کر چکا تھا۔

وجتی کے مسئلے کا حل یہ سوچا گیا کہ اس کی آنکھوں پر پٹی باندھ کر اسے ایک بند وین میں ایس ٹی ایف کے مسلح جوانوں کی نگرانی میں لے جایا جائے۔ حالات سازگار رہنے پر پوری احتیاطی تدابیر کے ساتھ اسے وین سے باہر نکال کر شری مان سنگھ کے حوالے کیا جا سکتا تھا ورنہ اسے اسی حالت میں واپس اسٹیشن نو پہنچا دیا جاتا۔ یہ بالکل وہی حل تھا جو میں کچھ دیر پہلے اپنے طور پر سوچ چکا تھا۔ اس میں ترمیم یہ کی گئی تھی کہ ظفر اسی وین میں ڈرائیور کے برابر والی نشست پر سفر کرتا، سلطان شاہ وین کے بند حصے میں وجتی اور تین افراد کے ساتھ موجود ہوتا جبکہ مجھے ایک کار میں اکیلے روانہ ہونا تھا۔

موہن لال اور امرکار کی موت کے اسباب کی طرف پولیس کی رہنمائی کے خیال سے ہم نے موہن لال کی انگلی سے زہر ملے نگینے والی انگوٹھی نہیں اتاری تھی۔ عین آخری لمحات پر مجھے خیال آیا کہ میں شری مان سنگھ سے ملنے والا تھا اور وہ خطرناک انگوٹھی شاید اسی کی طرف سے موہن لال کو فراہم کی گئی تھی اس لیے اس نازک موقعے پر اس انگوٹھی کی میری انگلی میں موجودگی شری مان سنگھ کے لیے سخت خطرے اور تشویش کا باعث بن سکتی تھی۔

ظفر میرے اس خیال سے اتنا متاثر ہوا کہ اس نے فوری طور پر اس سے ملتی جلتی انگوٹھی کی تلاش شروع کرا دی اور آخر کار اپنے ایک آدمی کے ہاتھ سے کم و بیش اسی ساخت کی انگوٹھی اتروانے میں کامیاب ہو گیا۔ اس انگوٹھی کا نگ مختلف تھا لیکن میرے پاس اس کا علاج موجود تھا۔ فیروزے کو ہتھیلی کی جانب گھما کر میں شری مان سنگھ کو بہ آسانی دھوکا دے سکتا تھا۔

بظاہر ہمارا مقابلہ ایک تھکے ہوئے سفارت کار سے تھا اور مجھے پوری امید تھی کہ شری مان سنگھ سے سارے معاملات مذاکرات کے ذریعے ہی طے پا جائیں گے لیکن ہم نے کسی بھی متشددانہ صورتِ حال کا مقابلہ کرنے کے لیے پوری تیاری کر لی تھی اور پوری طرح ہتھیار بند ہو کر فریئر ہال کی طرف روانہ ہوئے تھے۔ میرے ہاتھ میں نقلی انگوٹھی اور جیب میں بھرا ہوا پستول تھا جو شری مان سنگھ کو خوفزدہ کرنے کے لیے کافی تھا۔

میں خاصی تیز رفتاری کے ساتھ اسٹیشن نو سے روانہ ہوا۔ بند وین میرے پیچھے چلی آ رہی تھی۔ طویل اور پُرہجوم راستوں سے ہوتے ہوئے ہم ایک مرتبہ پھر ہوٹل میٹروپول کے سامنے سے گزرے اور پھر کلفٹن کی طرف جانے والی سڑک پر بائیں طرف مڑ گئے۔

اس وقت معاً مجھے خیال آیا کہ شری مان سنگھ کے لیے فریئر ہال کا محلِ وقوع بہت مثالی تھا۔ اس کے سامنے امریکی قونصل خانے کی پُرشکوہ عمارت تھی اور عقبی سڑک پر فریئر ہال ہی کی قطار میں بھارتی قونصل خانہ تھا اور وہ دونوں سفارتی عمارات اس کے عقب میں بلند دیواروں سے پرے تھیں۔

امریکی کانسلیٹ کے بعد میں بائیں ڈرا ان سے بھی قدرے آگے نکل گیا پھر میں نے اپنی کار اس مختصری بند سڑک پر موڑ دی جس کے اختتام پر میوزیم جانے والی سڑک کا بند آہنی پھاٹک موجود تھا۔ اس بند گلی نما مختصر سڑک پر پہلے سے کئی کاریں موجود تھیں۔ میں اپنی کار کا انجن بند کر کے نیچے اترا تو میں نے فریئر ہال کے وسیع و عریض سبزہ زار پر سنسنی اور افراتفری کے آثار دیکھے۔

گھاس پر بہت سے لوگ چیختے چلاتے ہوئے عقبی حصے کی طرف بھاگ رہے تھے۔ جو اس دوڑ میں شریک نہیں تھے وہ بھی اپنی جگہوں پر کھڑے ہوئے تھے اور اچک اچک کر اسی سمت میں کچھ دیکھنے کی کوشش کر رہے تھے جدھر بقیہ لوگ دوڑے جا رہے تھے۔

فریئر ہال جیسے پُرسکون تفریحی مقام پر وہ بھاگ دوڑ میرے لیے ناقابلِ فہم تھی۔ میں غیر ارادی طور پر پیچھے کی طرف مڑا اور پھر فوراً ہی متجسسانہ انداز میں سبزہ زار کی طرف متوجہ ہو گیا۔ کیونکہ پہلے سے طے شدہ پروگرام کے مطابق وین میرے ساتھ ساتھ وہاں تک نہیں آئی تھی بلکہ اسے فریئر ہال کے ابتدائی سرے پر روک دیا گیا تھا۔ ظفر کو اس طرف سے سبزہ زار میں داخل ہونا تھا جبکہ مجھے میوزیم والی سڑک کی سمت سے پیش قدمی کرنی تھی۔ میں غزالہ کی مدد سے شری مان سنگھ کو پہچان کر اس تک پہنچ جاتا اور ظفر دور سے صورتِ حال پر گہری نظر رکھنے کی کوشش کرتا تاکہ شری مان سنگھ مجھے کوئی چوٹ نہ دے سکے۔

اندر داخل ہوتے ہی میں نے بھانپ لیا کہ وہاں پھیلی ہوئی افراتفری بے سبب نہیں تھی۔ میں فوری طور پر اس سبزہ زار کا

طرف بڑھ گیا جو گردو پیش سے بے نیاز پھولدار پودوں کی ایک بڑی کیاری کی گوڈائی کر رہا تھا۔ میرے قدموں کی آہٹ بھی اس کے انہماک پر اثر انداز نہیں ہو سکی تھی۔

"بابا! آج یہ افرا تفری کیوں پھیلی ہوئی ہے؟" میں نے اس کے شانے کو چھو کر سوال کیا۔ اس نے اپنا ہاتھ روک کر سرد نظروں سے میری طرف دیکھا پھر اداسی کے ساتھ بولا۔ "ایک لڑکی بھاگ گئی ہے اور ان لوگوں کو ایک تماشا مل گیا ہے۔ اب تو شہر میں کوئی جگہ اس قابل نہیں رہی جہاں شریف آدمی اپنے بال بچوں کے ساتھ دو گھڑی بیٹھ سکے۔ میں پچاس سال سے اس باغ کے ایک ایک پودے اور کونپل کی دیکھ بھال کر رہا ہوں لیکن پچھلے چند برسوں سے یہاں سب کچھ بدل گیا ہے جو لوگ شرابی، چرسی اور آوارہ گرد سب یہیں مرے رہتے ہیں انہیں دوسروں کے سکھ چین کا ذرا سا بھی احساس نہیں ہوتا۔ آج کل کی لڑکیاں لچھے دار باتوں میں بہک کر گھر سے قدم نکال لیتی ہیں اور آوارہ گردوں کے کھدیڑوں کی تلاش میں تفریح گاہوں میں دھکے کھاتے پھرتے ہیں پھر جب ان کے اندر کا حیوان جاگتا ہے تو لڑکیاں خوفزدہ ہو کر بھاگ نکلتی ہیں وہ بھی ایسی ہی کوئی لڑکی ہوگی۔ اب تو میں نے ان کھیل تماشوں پر چونکنا بھی چھوڑ دیا ہے۔"

انسانوں کے سمندر میں وہ ایک کمزور اور بے بساط سا فرد تھا لیکن اس کے حساس دل میں انسان زندہ تھا۔ میں نے اس کی دلجوئی کے لئے اسے آنے والے اچھے وقت کی آس دلائی اور وہاں سے آگے بڑھ گیا۔ لڑکی کے فرار کی خبر سن کر میرا دل پریشان ہو گیا تھا۔

فیری ہال کے وسیع و عریض سبزہ زار پر بچوں سے عمر رسیدہ بوڑھوں تک سب ہی سنسنی اور ہیجان میں مبتلا تھے پھر مجھے وہ کلین شیو اور متحنی سا شخص بھی نظر آیا جو مین روڈ سے قریبی حصے میں اپنی جیبوں میں ہاتھ ڈالے بے چینی کے ساتھ ٹہلے جا رہا تھا۔ اس کا طرز عمل وہاں موجود تمام لوگوں سے مختلف اور منفرد تھا اس لئے میری توجہ اسی کی طرف مبذول ہو کر رہ گئی۔

اس کے انداز سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اسے سیر و تفریح یا وہاں پھیلے ہوئے تفریحی سبزہ زار سے کوئی دلچسپی نہیں تھی بلکہ دور ہی سے اس کے چہرے پر اضطراب کے آثار پڑھے جا سکتے تھے..... وہ وہاں سے جانا چاہتا ہو لیکن کسی وجہ سے اپنے ارادے کو عملی جامہ پہنانے سے قاصر ہو۔ مجھے شبہ ہوا کہ وہی میرا مطلوبہ شخص تھا۔ یہ اور بات تھی کہ اس کے آس پاس غزالہ کا سرے سے وجود نہیں تھا۔

مجھے شبہ ہوا کہ کہیں بھاگ نکلنے والی لڑکی غزالہ ہی نہ رہی ہو۔ لیکن غزالہ بھاگ گئی تھی تو اس کا پیچھا کرنے کے بجائے وہاں کیوں ٹہلے جا رہا تھا؟

میں نے اپنی رسٹ واچ کی طرف دیکھا جو چھ بج کر پانچ منٹ کا اعلان کر رہی تھی۔ وقت کا اندازہ ہوتے ہی میرے ذہن نے اس

کی وہاں موجودگی کا جواز تلاش کر لیا۔

وہ غزالہ کے ساتھ یقیناً تنہا نہیں رہا ہوگا۔ اس کے ذہن میں اس کے ساتھی موجود رہے ہوں گے جو غزالہ کے تعاقب میں چلے گئے لیکن وہ مقررہ وقت ہو جانے کی وجہ سے اپنے ملاقاتی کے انتظار میں وہیں رکا رہا۔

میں نے ایک بار پھر قرب و جوار میں موجود لوگوں کا جائزہ لیا اور میرا شبہ یقین میں بدل گیا کہ اس کے علاوہ کوئی اور سُرخی مان سنگھ نہیں ہو سکتا تھا لیکن اس کے ساتھ غزالہ کے موجود نہ ہونے کی وجہ سے میں احتیاط سے کام لینا چاہتا تھا اس لئے اس سے معترض کئے بغیر اس سے چند گز کے فاصلے پر گھاس پر ایسے زاویے سے بیٹھ گیا کہ کن انکھیوں سے اس کی نقل و حرکت پر نظر رکھ سکوں۔

چند ثانیوں بعد مجھے ظفر بھی نظر آ گیا جو کسی کٹی پتنگ کی طرح ادھر ادھر بھٹکتا ہوا سبزہ زار کے اس حصے میں آ نکلا تھا۔ یہ میری خوش قسمتی تھی کہ اس کی متجسس نگاہوں نے دور ہی سے مجھے دیکھ لیا۔ اس وقت وہ متحنی سا آدمی میری طرف پشت کئے ہوئے تھا۔ اس موقع کو غنیمت جان کر ظفر نے دور ہی سے مجھے اشارہ کر کے اس امر کی تصدیق کر دی کہ وہی میرا مطلوبہ آدمی تھا۔

ظفر کو دیکھ لینے کے بعد یک بیک میرا حوصلہ بڑھ گیا۔ اسی کے ساتھ میں نے یہ بھی سوچا کہ میں خالی بیٹھ کر اپنا قیمتی وقت ضائع کر رہا ہوں۔ اس وقت سُرخی مان سنگھ بالکل اکیلا تھا اور میں اسے ذرا دھمکا کر اس سے سچ اگلوا سکتا تھا۔ تھوڑی دیر بعد اس کے ساتھی لوٹ آئے تو پوزیشن بالکل ہی الٹ ہو سکتی تھی۔ خطرناک بات یہ تھی کہ ہم دونوں اکیلے تھے اس کے ساتھ غزالہ نہ تھی میرے ساتھ رجنی۔ یہی بات ہم دونوں میں ٹکراؤ کا باعث بن سکتی تھی۔

اس مختصر سی مدت میں سُرخی مان سنگھ نے پانچویں بار اپنی رسٹ واچ کی طرف دیکھا پھر کسی غم زدہ اونٹ کی طرح گردن اٹھا کر مین روڈ کا جائزہ لیا اور ٹہلنے میں مصروف ہو گیا۔

میں نے اپنی انگلی میں موجود انگوٹھی کا نگ اپنی ہتھیلی کی طرف گھما کر مٹھی بند کی اور اپنی جگہ چھوڑ دی اس بار سُرخی مان سنگھ مخالف سمت میں مڑا تو میں نے تیزی سے پیش قدمی کی اور نرم گھاس پر تیز قدموں سے بڑھتے ہوئے اچانک اس کے شانے پر ہاتھ رکھ دیا۔

میرے مضبوط ہاتھ کا دباؤ پڑتے ہی وہ وحشت زدہ انداز میں بھڑک کر پلٹا لیکن اپنے شانے پر سے میرا ہاتھ ہٹانے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔

"میری انگلی میں وہ انگوٹھی موجود ہے جو چشم زدن میں انسان کو پل بھر میں ہلاک کر دیتی ہے" میں نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر سرد لہجے میں کہا۔ "غزالہ کہاں ہے؟"

"وہ موقع پا کر بھاگ گئی۔ میرے دو آدمی اس کے پیچھے گئے

ہیں۔ مجھے امید ہے کہ وہ اسے پکڑ کر واپس لے آئیں گے۔" اس نے میرے تعارف کی ضرورت محسوس کئے بغیر مشفق انداز میں کہا پھر قدرے خوشبوہ لہجے میں بولا۔ "اپنا ہاتھ ہٹا لو۔ یہ بہت خطرناک انگوٹھی ہے تمہاری ذرا سی بھی بے احتیاطی میری جان لینے کا سبب بن سکتی ہے۔"

"اگر تمہارے آدمی غزالہ کو واپس لانے میں ناکام ہوئے تو مجھے دانستہ اس مہلک بے احتیاطی کا مظاہرہ کرنا پڑے گا۔ میں یہ نہیں مان سکتا کہ غزالہ ایسے کھلے لان پر تمہارے دو نوجوانوں کو جل دے کر بھاگ نکلنے میں کامیاب ہو سکتی ہے۔ مجھے یہ کوئی تماشا زدہ سا معلوم ہوتا ہے۔"

"یہاں اس واقعہ کے سیکڑوں عینی شاہدین موجود ہیں۔ تم جس سے چاہو پوچھ سکتے ہو۔ وہ اچانک ہی کسی چھلاوے کی طرح وہ لڑکی ہوئی غائب ہو گئی... لیکن میں بلاوجہ ہی یہ ساری وضاحتیں کر رہا ہوں۔ تم رجنی کو اپنے ساتھ کیوں نہیں لائے؟"

"تم غزالہ کو لے آؤ رجنی خود بخود آ جائے گی۔" بات کرتے ہوئے میں نے اس کے شانے پر اپنے ہاتھ کا دباؤ بڑھا دیا۔ "تم! یہاں سے کسی ویران گوشے میں نکل چلیں۔ میرا خیال ہے کہ ہمارے مذاکرات بہت جلد ختم نہیں ہو سکیں گے۔ یہاں لوگ تمہاری طرف متوجہ ہو سکتے ہیں۔"

"میرے آدمی غزالہ کو پکڑ کر یہاں لائیں گے۔ تم میرا شانہ چھوڑ کر آرام سے بات کرو۔ کوئی ہماری طرف متوجہ نہیں ہو سکے گا۔ لوگ یہاں تھکن اتارنے اور تفریح کرنے کے لئے آتے ہیں دوسروں کی سن گن لینے کے لئے نہیں آتے۔" اس نے دھیمی آواز میں کہا۔ اپنے شانے پر زہریلی انگوٹھی کے تھیلنے کی موجودگی کے احساس سے وہ واضح طور پر خائف نظر آ رہا تھا۔

"یہ خیال رکھنا کہ تم نے ذرا سی بھی گڑبڑ کی تو تمہارا اپوکا ہو جائے گا۔"

"تم بلاوجہ میری نیت پر شبہ کئے جا رہے ہو۔" وہ قدرے برہمی کے ساتھ بولا "میں اسے یہاں لایا تھا۔ اب اگر وہ بھاگ نکلی ہے تو میں کیا کر سکتا ہوں؟ اس میں میری طرف سے کوئی گڑبڑ نہیں ہوئی۔ یہاں موجود سب ہی لوگوں نے اسے عجائب گھر کی عمارت کی طرف بھاگتے ہوئے دیکھا ہو گا۔"

میں نے اس کے شانے پر سے ہاتھ ہٹا کر اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال دیں اور بے رحمی کے ساتھ کہا "تم نے غزالہ کے بجائے کسی دوسری لڑکی کو ساتھ لا کر اسے خود ہی بھگا دیا ہے تاکہ مجھ پر اپنی بے گناہی اور نیک نیتی ثابت کر سکو حالانکہ غزالہ کے معاملے میں تمہاری نیت بدل چکی ہے۔"

اس کے چہرے پر ایک لمحے کے لئے زردی سی پھیل کر معدوم ہو گئی۔ میرے مضبوط لہجے اور کاٹ دار الفاظ نے اسے ہلا کر رکھ دیا تھا لیکن اس نے فوراً ہی خود کو سنبھال لیا۔

"تم بلاوجہ مجھ پر الزام تراشی کئے جا رہے ہو۔" وہ اچانک ہی مجھ پر آنکھیں نکال کر بولا "پہلے مجھے یہ بتاؤ کہ تم کون ہو؟ میں نے ایک خاص آدمی کو یہاں بلایا تھا۔"

"آواز نیچی رکھو" مان سنگھ!" میں نے نیچی آواز میں غراتے ہوئے کہا "میں وہی خاص آدمی ہوں۔ میرا نام زلفی ہے۔" لمحہ بھر کو میں اس کے چہرے پر زردی کا سایہ سا گزرتے ہوئے دیکھ چکا تھا پھر میں نے اپنے نام پر اس کی آنکھوں میں عجیب سی چمک ابھرتی دیکھی تو میں نے سچ اگلوانے کے لئے اس پر اپنا دباؤ بڑھانے کا فیصلہ کرتے ہوئے قدرے توقف کے بعد اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا "تمہاری اطلاع کے لئے میں یہ بتا دوں کہ میں تمہیں جیتے سے یہاں آیا ہوا ہوں اور میں نے پورے واقعے کو اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے۔ تم بار بار جن سیکڑوں گواہوں کا حوالہ دے رہے ہو انہوں نے ایک لڑکی کو ضرور بھاگتے ہوئے دیکھا ہو گا۔ مگر ان میں سے کوئی نہیں جانتا کہ وہ غزالہ تھی یا کوئی اور لڑکی۔ جب کہ میں غزالہ کو اچھی طرح جانتا ہوں۔ تمہارے ساتھ آنے والی غزالہ نہیں تھی۔"

"یہ تمہاری ذہنی قلابازی ہے۔" اس بار وہ کسی اضطراری رد عمل کا مظاہرہ کئے بغیر چبھتے لہجے میں بولا۔ "تم نے آنے ہی غزالہ کی بات کی تھی اور اب کسی دوسری لڑکی کا قصہ لے بیٹھے ہو۔ میں اس کی حفاظت کے خیال سے اسے سر سے پیر تک برقع پوش کر کے لایا تھا۔ تم نے کیسے دیکھ لیا کہ وہ غزالہ نہیں تھی؟"

چالاکی کا مظاہرہ کرنے کی کوشش میں وہ خود ہی میرے جال میں پھنس رہا تھا۔ میں نے فوراً ہی اس سامنے کونے کو گھیر لیا۔ "تم یہ بھول رہے ہو کہ میں اسے ہزاروں پردوں میں بھی پہچان سکتا ہوں۔ وہ لڑکی قد و قامت اور تناسب میں غزالہ سے مشابہ ضرور تھی لیکن اس کی چال ڈھال کو بدلنا تمہارے بس سے باہر تھا۔ اب اگر تم نے مجھ سے کھل کر بات نہیں کی تو میں واپس چلا جاؤں گا اور رجنی تمہاری دسترس سے بہت دور نکل جائے گی۔"

"تمہارے باقی ساتھی کہاں ہیں؟" وہ اچانک ہی بے تکا سوال کر بیٹھا۔

"میں اپنے ساتھ زیادہ بھیڑ بھاڑ لے کر چلنے کا عادی نہیں ہوں لیکن پھر بھی میرے کچھ بی خوف آس پاس ہی موجود ہیں تمہارے بھاگنے کی صورت میں وہ خود ہی سامنے آ جائیں گے۔"

"میں بھی اکیلا نہیں ہوں۔" اس کا وہ اعلان دھمکی آمیز تھا۔

میں بڑا سا منہ بنا کر رہ گیا۔

"کیا تم نے صرف یہی بتانے کے لئے مجھ سے ملنے کی خواہش کا اظہار کیا تھا؟" چند ثانیوں تک اسے گھورنے کے بعد میں نے خشک لہجے میں سوال کیا۔

"میں تم سے غزالہ کے بارے میں بات کرنی چاہتا تھا۔" وہ بولا۔

”غزالہ کا معاملہ تو خارج از بحث تھا۔ تمہیں اس کے بدلے میں رجنی کو حاصل کرنا تھا۔“

”رجنی میری قانونی بیوی ضرور ہے لیکن مجھے اس کی واپسی سے کوئی خاص دلچسپی نہیں ہے۔“

میں نے چونک کر اس کی طرف دیکھا اور پھر حیرت سے کہا ”لیکن تم دونوں میں تو مثالی ہم آہنگی ہے۔ وہ تمہاری مرضی سے سوئن لال اور دوسرے دوستوں سے ملتی رہی ہے!“

”مجبوری اور مرضی میں بہت فرق ہوتا ہے۔“ وہ زہریلے لہجے میں بولا ”تم خود سمجھ سکتے ہو کہ ایک مرد اپنی بیوی کو دوسروں سے کس حد تک میل جول بڑھانے کی آزادی دے سکتا ہے۔ رجنی پچھلے کچھ عرصے سے ان حدود سے تجاوز کرتی رہی ہے اور میں جگ ہنسائی کے خوف سے اپنی زبان بند رکھنے پر مجبور ہوں۔“

”یہ تمہارے ذاتی مسائل ہیں۔ میں صرف غزالہ کی بازیابی چاہتا ہوں۔“ میں نے کہا۔

”میں تمہیں یہی بتانا چاہ رہا تھا کہ رجنی اب میرے لئے اتنی غیر اہم ہو چکی ہے کہ میں اس کی خاطر اپنے ہاتھ کٹنے سے بھی رضامند ہونا پسند نہیں کروں گا...“

”پھر تم نے مجھے یہاں بلا کر میرا وقت کیوں ضائع کیا ہے؟“ مجھے واقعی غصہ آ گیا۔

”میرا خیال تھا کہ رجنی تمہارے ساتھ ہو گی اور میں تمہیں اشتعال دلا کر اس حد تک لے جانے میں کامیاب ہو جاؤں گا کہ تم اسے ہلاک کر دو گے۔ اب میں باعزت طور پر اس سے پیچھا چھڑانا چاہتا ہوں۔“

”تم اسے طلاق کیوں نہیں دے دیتے؟“ میں نے بے زاری کے ساتھ کہا۔

”ایسے معاملات خاندان کی ساکھ کے لئے کلنک کا داغ ثابت ہوتے ہیں۔ میری تم سے التجا ہے کہ اسے واپس کرنے کے بجائے قتل کر دو تاکہ میں جیتے جی نرک میں سلگنے سے بچ سکوں۔“

”سب کچھ ممکن ہے لیکن تم نے غزالہ کے بارے میں ابھی تک کوئی بات نہیں کی۔“

”رجنی کا غزالہ سے کوئی تعلق نہیں ہے۔“ وہ جلدی سے بولا ”اس کے قتل کے لئے تم کو منہ مانگا انعام یا معاوضہ دینے کو تیار ہوں۔ غزالہ کے لئے الگ سے بات ہو گی۔“

اس کے ان الفاظ سے ظاہر ہو گیا کہ وہ غزالہ کو سرے سے اپنے ساتھ نہیں لایا تھا اور وہاں جس لڑکی کے فرار کا ڈھونگ رچایا گیا تھا، وہ کوئی اور تھی۔

”اس کا مطلب ہے کہ تم اپنی بدعہدی کا اعتراف کر رہے ہو۔“ میں نے اسے گھورا۔

”میں اپنی حیثیت میں خود مختار نہیں ہوں۔ مجھے اوپر والوں کی پالیسی اور فیصلے کے مطابق عمل کرنا ہوتا ہے۔ میں اس سے سرمو انحراف نہیں کر سکتا۔“ وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا۔

”تمہارے اوپر والوں میں سنجیو کے علاوہ نئی دہلی کے لوگ ہی ہو سکتے ہیں؟“

”ان باتوں سے تمہارا کوئی تعلق نہیں ہونا چاہئے۔“ وہ رکھائی کے ساتھ بولا ”تمہارے لئے اہم بات یہ ہے کہ ہم لوگ تمہاری خدمات حاصل کرنے میں دلچسپی رکھتے ہیں لیکن اس موضوع پر بات کرنے سے پہلے ہم کو رجنی کا معاملہ طے کر لینا چاہئے۔“

”اگر رجنی تمہارے لئے اتنی ہی ناقابل برداشت ہو گئی ہے تو وہ ماردی جائے گی۔“ میں نے بے پروائی سے کہا ”تمہاری بدعہدی کے بعد میرے لئے اسے زندہ رکھنے کا کوئی جواز نہیں ہے۔“

”اور اس کا معاوضہ کیا ہو گا؟“ اس نے اشتباہ آمیز لہجے میں کہا۔

”کچھ بھی نہیں کیونکہ میں اسے تمہاری خواہش پر نہیں بلکہ اپنے انفرادی فیصلے کے تحت ہلاک کروں گا۔“

”لیکن اس کی لاش کہیں نہ کہیں سے دستیاب ہونی چاہئے۔“ وہ بولا۔

”اب تم غیر ضروری طور پر اس معاملے کو طول دے رہے ہو۔“ میں نے رکھائی سے کہا ”تمہیں رجنی سے کوئی دلچسپی نہیں ہے اس لئے تم اسے بھول جاؤ۔ اب اس کے مستقبل کا انحصار میری مرضی پر ہو گا...“

”تم مجھے بلیک میل کرنے کے لئے اسے زندہ رکھ کر اپنی قید میں رکھ سکتے ہو۔“ وہ میری بات کاٹ کر بولا۔

”یہ بھی قابل قدر تجزیہ ہے لیکن تمہیں رجنی کو نفی کر کے بات کرنی چاہئے۔“

”میں اس سے متنفر ضرور ہوں لیکن اسے تمہاری تحویل میں نہیں چھوڑ سکتا۔“

”تو پھر غزالہ کے ساتھ اس کا تبادلہ کر لو!“ میں نے سرد اور سپاٹ لہجے میں کہا۔

”شاید میں تم پر اپنی بات واضح نہیں کر پا رہا۔“ وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا ”مجھے اس سے ذرا سی بھی محبت نہیں ہے لیکن جب تک وہ زندہ رہے گی، میرے لئے عذاب بنی رہے گی۔ وہ میرے پاس ہوتی ہے تو میرے لئے یہ تصور بڑا کربناک ہوتا ہے کہ وہ خلوت میں دوسروں کے ساتھ کس طرح پیش آتی ہو گی اور جب وہ میری نظروں سے دور ہوتی ہے تو مجھے بھروسا نہیں ہوتا کہ وہ کہاں اور کس کے ساتھ وقت گزار رہی ہو گی۔ اس جیسی بے وفا عورت کے ساتھ وصال میں لطف ملتا ہے نہ ہجر میں کوئی تسکین ہوتی ہے۔ اس عذاب کا اندازہ تو صرف وہی شوہر کر سکتا ہے جو ایسی کسی عورت کے ساتھ زندگی گزار رہا ہو۔ رجنی کی صورت میں میں نجانے کس کس کے گناہوں کی پوٹ پال رہا ہوں۔“

"لیکن تم نے موہن لال سے بات کرتے ہوئے تو بہت فراخدلانہ باتیں کی تھیں اور عورتوں کی رفاداری کو متوسط اور نچلے طبقوں کا طرۂ امتیاز قرار دیا تھا۔" میں نے اسے یاد دلایا۔

اس کے چہرے پر ایک کرب آلود مسکراہٹ ابھر آئی "زندہ رہنے کے لئے انسان کو ڈھٹائی کے ساتھ بہت سے جھوٹ بولنے پڑتے ہیں۔ وہ بھی ایسا ہی ایک جھوٹ تھا۔ میں کس منہ سے یہ اعتراف کر سکتا تھا کہ رتنی میرے اور اپنے مقدس رشتے کو بے رحمی سے روند کر اس سے پینگیں بڑھا رہی تھی۔ دوسروں کی نظروں میں مہذب اور فراخ دل بننے کے لئے ہمیں اکثر اپنے ہی ناسوروں پر مسکراہٹ کی پٹی باندھنی پڑتی ہے....."

میں نے اکتائے ہوئے انداز میں اس کی بات کاٹ دی۔ "تم مسلسل اپنی ہی کہے جا رہے ہو۔ میں نے تمہیں اپنا آخری فیصلہ سنا دیا ہے اور اب میں غزالہ کے بارے میں تمہارے عزائم جاننا چاہتا ہوں۔"

"تم چاہو تو میرے دفتر چل سکتے ہو۔ ہم وہاں اطمینان سے باتیں کریں گے۔"

میں بے اختیار ہنس پڑا۔ "اب تم مجھے چوہے دان میں لے جانے کی کوشش کر رہے ہو۔"

"تمہارے آدمیوں کی موجودگی میں ایسی کوئی حرکت خودکشی کے مترادف ہوگی۔ وہاں ہم سکون سے باتیں کر سکیں گے۔" اس نے سنجیدگی سے کہا۔

"تو پھر تم میرے ساتھ چلو!" میں نے اسے جوابی پیشکش کر ڈالی۔

"یہ بھی جگہ مناسب ہے۔" اس نے اندازہ لگا لیا کہ میں اس کے فریب میں آنے والا نہیں تھا۔

"ہم کچھ معاملات میں بری طرح الجھے ہوئے ہیں۔" ایک نسبتاً پرسکون گوشے میں پہنچنے کے بعد وہ بولا "ہمیں اچھی طرح معلوم ہے کہ تم سے ہمارا شدید تصادم رہا ہے۔ اس چکر میں ہم اپنے بہترین ایجنٹوں سے بھی محروم ہو گئے ہیں ان میں شانتی اور کرنل مہیش کے نام سرفہرست ہیں لیکن ہم ماضی کی کشیدگی کو بھول کر اب تمہاری طرف دوستی کا ہاتھ بڑھانا چاہتے ہیں۔"

وہ کام کی باتوں کی طرف آ رہا تھا اس لئے میں نے بولنے کا ارادہ ترک کر کے اس کی کہانی سننے پر اکتفا کرنے کا فیصلہ کر لیا ورنہ میرے لئے یہ خیال ہی سوہانِ روح تھا کہ میں ملک میں بڑے پیمانے پر تخریب اور دہشت گردی کے منصوبے بنانے والے غلف کے ایک اہم مفاد نگار کی زہر فشانی پر کان دھروں۔

"میں اس تبدیلی کا سبب بھی جاننا چاہوں گا۔" میں نے اسے خاموش پا کر لقمہ دیا۔

"ملا سرکار کے ذریعے ہمیں جو خبریں ملتی رہیں، ان کی بنا پر ہمارا خیال ہے کہ تمہارے اور اس کے تصادم میں تمہاری حب الوطنی سے زیادہ تمہاری انا پرستی کا دخل تھا۔ آج کے دور میں دیسے بھی قوم اور وطن جیسے نظریات دم توڑتے جا رہے ہیں اور عالمی انسانی برابری کا نظریہ زور پکڑتا جا رہا ہے۔ ان حالات میں ہر سمجھدار آدمی خود کو ان عامیانہ تعصبوں سے دور رکھنے کی کوشش کرتا ہے اور ہمیں امید ہے کہ تم خود بھی ماضی کو بھلا کر ہمارے ساتھ تعاون کرنے پر رضامند ہو جاؤ گے کیونکہ اسی میں تمہاری اور ہم سب کی بہتری مضمر ہے۔"

"تم بولتے رہو۔ میں تمہارا ایک ایک لفظ سن رہا ہوں۔" میں نے کہا۔

"اس وقت اتفاق سے غزالہ ہماری تحویل میں ہے اور کچھ نہ سہی تو تم اس کی سلامتی کے لئے ہی ہم سے تعاون کرنے کی ضرورت محسوس کرو گے کیونکہ وہ لڑکی تمہارے لئے بہت اہم ہے۔"

"یہ تعاون اور دوستی کی پیشکش نہیں بلکہ کھلی ہوئی بلیک میلنگ ہے۔" میں نے اپنے وجود کی گہرائیوں میں سے ابھرنے والی غم و نفرت کی سرکش لہروں پر قابو پاتے ہوئے کہا۔

"میں تم سے بحث نہیں کروں گا۔" اس نے سر ہلاتے ہوئے کہا "تم اپنی سہولت کے لئے جو چاہو کہہ سکتے ہو۔ اصل بات دوستی اور تعاون کی ہے۔ اس میں کوئی تبدیلی نہیں آ سکتی۔"

"تعاون کی نوعیت کیا ہوگی؟" میں نے بھی بحث سے گریز کرتے ہوئے سوال کیا۔

"بہت محدود اور عارضی!" وہ سوچے سمجھے انداز میں بولا "ہم جانتے ہیں کہ تم جیسے فنکار کو طویل مدت کے لئے اپنا پابند نہیں کیا جا سکتا۔ تمہارا حریف ملا سرکار کافی دنوں سے لاپتا ہے۔ وہ زندہ ہے، مر گیا یا زخمی ہونے کے بعد کہیں چھپا ہوا ہے..... اس بارے میں ہم کچھ نہیں جانتے۔ ہم اپنے موجود وسائل سے اس کا سراغ حاصل کرنے میں ناکام ہو چکے ہیں اور اب اس سلسلے میں تمہاری مدد چاہتے ہیں۔"

میرا دل چاہا اس کی بات پر زوردار قہقہہ لگاؤں اور اسے آگاہ کروں کہ ملا سرکار کے پنجر بے 'بہت دن ہوئے' گنگل دریائے سندھ کی مچھلیوں کی خوراک بن چکے ہیں اور اسے کچھ شبہ ہو تو وہ اپنے باپ بھیری کسنجر سے اس امر کی تصدیق کر سکتا ہے۔

لیکن میں خاموش ہی رہا۔ یہ بات اس کے لئے شدید الجھن اور پریشانی کا باعث بنی ہوئی تھی اسے اتنی آسانی کے ساتھ حل کرنا مناسب نہیں تھا۔ پھر بھیری کسنجر کے غلف نے بھارتیوں کو اس امر کی ہوا بھی لگنے نہیں دی کہ انہوں نے ملا سرکار سمیت متعدد ہم اندین سیکرٹ ایجنٹوں کے جسموں میں دل کی دھڑکنیں نشر کرنے والے ایسے ننھے آلات چھپائے ہوئے تھے جن کی مدد سے وہ اپنے کامڈیو مانیٹرنگ یونٹ پر ان کی زندگی یا موت کے بارے میں پل پل کی خبر رکھتے تھے میں اسے ضرور بتانا چاہتا تھا کہ ملا سرکار کی موت

واقع ہونے ہی میری کیسینجر کو اس کی خبر ہو گئی تھی جسے اس نے اپنے ورانٹ اسٹیڈرن سے چھپایا ہوا تھا لیکن اس خبر کے انکشاف کے لئے مجھے کسی مناسب موقع کا انتظار کرنا تھا جو اس وقت میسر نہیں تھا۔

"یہ تو صرف تحقیق و تفتیش میں دماغ سوزی کا معاملہ ہے۔ اس میں مجھے کوئی عذر نہیں ہوگا۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا "آج کل میں بھی عملی بھاگ دوڑ سے خود بھی دور رہتا ہوں۔"

"لیکن ایک کام اور بھی ہے۔ اس میں تمہارا اہم رول ہوگا۔" اس نے جھجکتے ہوئے کہا۔

"اس کے بعد کوئی نمبرا کام تو پیدا نہیں ہو جائے گا؟" میں نے بھنویں چڑھا کر پوچھا۔

"نہیں۔" اس نے پُرخلوص لہجے میں کہا "اس کے بعد تم آزاد ہو جاؤ گے۔"

اس کے سفید جھوٹ پر میں دل ہی دل میں ہنس کر رہ گیا۔ مجھے اچھی طرح اندازہ تھا کہ جب تک میرا دامن صاف تھا وہ اپنا کام لینے کے لئے مجھے "را" کے نام پر بلیک میل کر رہا تھا لیکن جب اس کے پاس میری ملک دشمن سرگرمیوں کے بارے میں ٹھوس ثبوت آجاتے تو وہ جب چاہتا میرے اوپر کوئی کام مسلط کر دیتا اور میں ساری عمر کے لئے اس کا غلام ہو کر رہ جاتا۔ میں اس کے احکام ماننے سے انکار کرتا تو وہ میرے خلاف ثبوت پاکستانی حکام کے حوالے کرنے کی دھمکی دے کر میرے اجتناب کی راہیں مسدود کر دیتا۔

یہ میرے شبہات نہیں تھے بلکہ سارے ہی سیکرٹ ایجنٹ دشمن ممالک کی سرزمین پر چھوٹے چھوٹے اور بظاہر بے ضرر کاموں سے ابتدا کر کے سادہ لوح افراد اور خاص طور پر نوجوانوں کو پھانستے ہیں۔ ان کا شکار بننے والے مقامی افراد غدار یا ملک دشمن نہیں ہوتے بلکہ غیر ملکیوں خصوصاً لڑکیوں سے بے تکلفانہ دوستی کے جنون میں بعض ایسے کام کر گزرتے ہیں جو ان کی نظروں میں فضول اور بے ضرر ہوتے ہیں لیکن درحقیقت وہ دور رس اثرات کے حامل ہوتے ہیں پھر یہ سلسلہ بڑھتا چلا جاتا ہے اور نوبت کھلے غدارانہ کاموں کے مطالبے تک پہنچتی ہے تو انہیں ہوش آتا ہے۔ ان کی قومی غیرت و حمیت جوش میں آجاتی ہے اور وہ اپنے ضمیر کی آواز پر ملک دشمن سرگرمیوں میں ملوث ہونے سے صاف انکار کر دیتے ہیں اور اس مرحلے پر ثبوت ان کے سامنے سرکا دیا جاتا ہے۔ انہیں بتلایا جاتا ہے کہ ضمیر کی بیداری سے قبل وہ جو کچھ کرتے رہے وہ بھی اپنے نتائج کے اعتبار سے غداری اور ملک فروشی سے کم نہیں تھا اور اگر ان کے حکام کو ان کی ایسی سرگرمیوں کے بارے میں تحریریں اور شہادتیں فراہم کر دی جائیں تو وہ وطن فروشی کے الزام میں فوراً دھر لئے جائیں گے اور انہیں اپنی خواہشات کے برعکس ان سفاک ایجنٹوں کے سامنے ہتھیار ڈالنے پڑ جاتے ہیں۔

وہ حربے نو آموز لوگوں کے لئے بہت کارگر ثابت ہوتے تھے۔ شہر کی جزوی اور سماجی تقریبات میں بن سنور کر شریک ہونے کا شوق اور غیر ملکی نازنینوں کی ہم نشینی کا خمار جیسے نوجوانوں کو بہکانے کا سبب بن جاتا تھا لیکن شری مان سنگھ مجھ جیسے پرانے کھلاڑی پر بھی وہی حربہ آزمانے کا ارادہ رکھتا تھا جس کی کامیابی کا دور دور تک کوئی امکان نہیں تھا۔

مگر اس کے دل کی بات اگلوانے کے لئے اس سے اتفاق رائے ظاہر کرنا ضروری تھا اس لئے میں نے قدرے توقف کے بعد کہا "غزالہ کی سلامتی کے لئے مجھے سمجھوتا کرنا ہی پڑے گا۔"

"غلام رسول نامی صف اول کا نامور سیاستدان آج کل مافیا کی تحویل میں ہے۔" اس کے الفاظ سنتے ہی میرا ذہن بھک سے اڑ گیا۔ وہ بہت اندر کی اور ایسی خبر تھی کہ جس کے بارے میں مظفر جیسا باخبر آدمی بھی کچھ نہیں جان سکا تھا۔ اگر میں نے اسے اعتماد میں نہ لیا ہوتا تو اس وقت بھی غلام رسول کے بارے میں بے خبر ہی ہوتا لیکن شری مان سنگھ اس معاملے سے پوری طرح باخبر معلوم ہوتا تھا۔

"مافیا والے اسے پاکستان سے نکال کر بھارت پہنچانا چاہتے ہیں لیکن ہر طرف کڑی نگرانی ہونے کی وجہ سے کامیاب نہیں ہو پا رہے۔" وہ اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہہ رہا تھا "ہماری اور پاکستانی حکومتوں کے درمیان کشیدگی ہونے کی وجہ سے اکثر و بیشتر ہماری نگرانی ہوتی رہتی ہے اس لئے ہم قونصل کے ساتھ مافیا والوں سے رابطہ نہیں رکھ سکتے اور ہمارا کام ایک طرح ملاقات سے نہیں چلے گا۔ اس لئے میں چاہتا ہوں کہ تم ہماری طرف سے ان سے ملو اور غلام رسول کو ہمارے قونصل خانے تک لے آؤ۔ اس سے آگے کا سارا کام ہم خود سنبھال لیں گے۔"

"تمہیں کیسے معلوم ہوا کہ وہ مافیا ہی کی تحویل میں ہے؟" میں نے حیرت سے پوچھا "پولیس کے قبضے میں سے اسے اغوا کئے جانے کی خبر تو میں نے اخباروں میں بھی پڑھی تھی لیکن یہ معلوم نہیں ہو سکا تھا کہ اسے اٹھا لے جانے والے کون لوگ تھے۔"

"ہمارے پیشے میں مخبروں کے ذرائع کبھی ظاہر نہیں کئے جاتے۔ تمہیں اتنی ہی بات بتائی جائے گی جس کا تعلق تمہارے کام سے ہوگا۔ تمہیں اس سے آگے کی فکر نہیں ہونا چاہئے۔"

"یہاں مافیا کو کون لوگ چلا رہے ہیں؟" میں نے تذبذب اور فکرمندی کا مظاہرہ کرتے ہوئے پوچھا۔

"وہ بھی بتا دیا جائے گا لیکن پہلے تمہاری طرف سے رضامندی کا اظہار ہونا چاہئے۔"

"اس معاملے میں غزالہ کی رہائی کا کوئی ذکر شامل نہیں ہے۔" میں نے اسے یاد دلایا۔

"تمہاری پچاس فی صد کامیابی پر یعنی دو میں سے ایک کام پورا ہونے پر غزالہ تمہارے سپرد کر دی جائے گی۔" اس نے متانت کے ساتھ کہا۔ "اس وقت تک وہ ہمارے پاس رہے گی۔"

اس کی دوسری شرط نے مجھے ہلا کر رکھ دیا تھا۔ میں جانتا تھا کہ جدید ترین مواصلاتی ترقیوں کی وجہ سے دنیا بہت وسیع نہیں رہی تھی لیکن مجھے یہ اندازہ بھی نہیں تھا کہ دنیا اتنی مختصر ہو چکی ہو گی کہ ہر شخص ہر بات سے باخبر نظر آنے لگے گا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ سب موت کے سوداگر ہوں کیونکہ سیاست، غداری، سازشوں کی منصوبہ سازی اور ہوس ملک گیری کے اس گھناؤنے کھیل میں ہیروئن کا پیسہ چڑھ کر بول رہا تھا۔ اسی سے ہتھیار خریدے جا رہے تھے اور وہی بہاؤ شہوں کو ایندھن فراہم کر رہا تھا۔

واقعات کے حقیقی تناظر میں ہیری کیسنجر اور شری مان سنگھ کے سفارت خانوں سے لے کر مقامی مافیا اور شی تک، سب ہی ایک تھیلی کے چٹے بٹے نظر آ رہے تھے۔ ان کے روپ، چہرے اور محاذ مختلف تھے لیکن ان سب کا مقصد ایک ہی تھا۔ ان تمام شیطانی قوتوں میں ایک امر پر کوئی متفق، سمجھوتا ہو چکا تھا جس کا نچوڑ یہ تھا کہ پاکستان کو سیاسی، معاشی، معاشرتی اور جغرافیائی اعتبار سے اس قدر مجہول اور ناکارہ بنا دیا جائے کہ نظریے کے نام پر وجود میں آنے والا یہ واحد ملک عالمی نقشے پر اپنی شناخت کھو بیٹھے۔

اس ضمن میں شی ان ناپاک سازش کا پہلا مرحلہ کسی قابل ذکر مزاحمت کے بغیر مکمل کر چکی تھی۔ اس کی ماتنبہ کچھ عرصہ پہلے امریکی سفیر کی ایک اہم تقریر سے ہو گئی تھی۔ اس نے طمانیت کے بھرپور احساس کے ساتھ بتایا تھا کہ دنیا بھر کی زیر زمین منڈیوں کو کنٹرول کرنے والے ملک میں افیم کی پیداوار اس حد تک کم کر دی گئی تھی کہ وہ ملک اپنے ملک میں ہیروئن کے عادی افراد کی تیزی سے بڑھتی ہوئی تعداد اور ضروریات کو پورا کرنے کے لئے خود افغان قبائل سے آنے والی خام افیم اور ہیروئن کا محتاج ہو کر رہ گیا تھا۔ شی نے ایک منظم سازش کے ذریعے میرے وطن میں ہیروئن کو متعارف اور مقبول کرایا تھا اور اس کاری ضرب کے بعد وہ اس ملک کے وجود برقرار کرنے کی آخری تیاریوں میں مصروف تھی۔ مقامی مافیا ہیروئن کی عالمی منڈی میں اپنا حصہ بڑھانے کے لئے کوشاں تھی مگر وہ مافیا کے زیر اثر اس کا جھکاؤ بھی ان ہی عناصر کی طرف ہوتا ہوا نظر آ رہا تھا جو پاکستان کے خیر خواہ نہیں تھے۔ ہیری کیسنجر اور شری مان سنگھ کے بارے میں کچھ سوچنا ہی بے سود تھا کیونکہ وہ پاکستان کے ہر دشمن کے گہرے اور کامل اتحادی دوست تھے۔

اور میں اپنی بدقسمتی کے طفیل ان شیطانی قوتوں کے ہجوم میں اس بری طرح سے گھر کر رہ گیا تھا کہ ان میں سے ایک سے اپنا گریبان چھڑانا تو دوسرا میرا دامن جکڑ بیٹھتا تھا۔

"تمہاری شرائط مجھے قبول ہیں۔" میں نے تھکی ہوئی آواز میں کہا۔ "میں فوری طور پر کام شروع کرنے کے لئے تیار ہوں۔"

"گڈ! مجھے پوری امید تھی کہ مجھے تم سے براہ راست بات کرنے کا موقع ملا تو تم مجھے مایوس نہیں کرو گے۔" وہ مسکراتے

ہوئے گرمجوشی کے ساتھ بولا۔ "اب سنو کہ مقامی مافیا کا ر
سیٹھ حبیب نیہانی نام کا مقامی سرمایہ دار ہے جو جرمنی میں
اسمگل کرنے کے جرم میں گرفتار ہو کر وہیں کی ایک جیل
کر چکا ہے۔" مافیا اور اس کے سربراہ کے بارے میں شری
کی معلومات قابل رشک تھیں۔

"تو کیا وہ مردہ ہونے کے باوجود مافیا کی سربراہی کر رہا ہے"

میں نے حیرت سے پوچھا۔

وہ معنی خیز انداز میں مسکرانے لگا۔ "یہ قانونی پوزیشن ہے
وہ جیل سے نکل کر پاکستان آ گیا تھا۔ اس کے نام سے مرنے وا
شخص تھا جسے بھاری معاوضہ دے کر اصل مجرم کے بدلے میں
میں بھجوایا گیا تھا۔ غلام رسول کے بارے میں تم کو اسی سے
ملے کرنے ہوں گے۔"

"تم اس سے ذاتی طور پر واقف ہو؟" میں نے متجسس لہجے میں
پوچھا۔

"نہیں...!" اس نے سہلاتے ہوئے کہا اور اس کے
الفاظ ایک چیخ میں ڈھل گئے۔

وہ دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھامے ہوئے، ...
رہ آ رہا تھا۔ اس کی چیخ سے پہلے کمرے کی ایک سخت آواز
تھی اور اس کے سر کے عقبی حصے سے تیزی کے ساتھ خون بہہ رہا
تھا۔

قرب و جوار سے متعدد افراد ہم دونوں کی طرف لپکے تھے
میری نگاہیں ان دو تنومند افراد پر جم کر رہ گئی تھیں جو اپنے
میں کلاشنکوفیں سنبھالے، دوڑتے ہوئے اسی طرف آ رہے تھے

وہ دونوں شری مان سنگھ کے مسلح محافظ تھے جو آس
رہ کر اس کی حفاظت کا فرض سر انجام دے رہے تھے۔ ان
کی کلاشنکوفوں میں میگزین چڑھے تھے اور بوقت ضرورت
کسی بھی لمحے گولیاں برسانے کے لئے پوری طرح تیار تھے
مستعدی اور فرض شناسی کا یہ عالم تھا کہ وہ میرے کچھ سوچنے
سے پہلے ہی میرے سر پر مسلط ہو چکے تھے اور ہم چند لمحوں
بیک وقت ہی سہارا دے کر زخمی شری مان سنگھ کو کھاس
اٹھانے کی کوشش کی تھی۔

"پتا نہیں یہ کس بدمعاش کی شرارت تھی؟" شری مان
ہمارے سہارے اٹھتے ہوئے جھلائی ہوئی آواز میں
سر چکرا کر رہ گیا۔"
اس کے سر کے عقبی حصے سے خون نکل رہا تھا اور

انگلیاں شاید اس کے اپنے لہو سے رنگین ہو رہی تھیں۔ اس دوران مسلح تو میلوں نے گہری اور اشتباہ آمیز نظروں سے مجھے بھی دیکھا لیکن ان میں سے کسی نے مجھ سے کوئی لفظ نہیں کہا تھا۔

شاید ان کی خاموشی کی وجہ یہ رہی ہو کہ شری مان زخمی ضرور ہو گیا تھا مگر وہ واضح طور پر کسی تشویش انتشار کا وار نہیں تھا۔ اس کے سر کے پچھلے حصے میں کھال کٹی ہوئی تو وہاں نہ صرف خون کا تالاب بن جاتا بلکہ شری مان سنگھ بھی یہ بتانے کے لئے زندہ نہیں رہا ہوتا۔

ڈیزیال کے سینوڈرم تفریح یا وقت گزاری کے لئے آنے والوں میں سے کسی کے پاس اتنی فرصت نہیں تھی کہ وہ دوسروں کی مصروفیات پر نظر رکھنے کی کوشش کرتا۔ اس لئے ہمارے اردگرد جمع ہونے والوں میں سے کسی کو یہ اندازہ نہیں ہو سکا کہ میں پہلے سے شری مان سنگھ کے ساتھ وہاں موجود تھا۔

لوگوں نے دبے دبے تجسس آمیز لہجے میں اس صورتِ حال کے بارے میں جاننے کی کوشش کی لیکن ان دونوں نے تحکم آمیز لہجے میں لوگوں کو ڈانٹ پھٹکار کر وہاں سے منتشر ہونے کے لئے کہا۔ اس وقت وہ اپنے لب و لہجے سے کسی اہم سرکاری محکمے کے سادہ پوش اہل کار معلوم ہو رہے تھے اس لئے کسی نے بھی ان سے الجھنے کی کوشش نہیں کی اور وہ انہماک سے شری مان سنگھ کی کھوپڑی کے زخمی حصے کا معائنہ کرنے لگے۔

"کیا ہوا تھا؟" میں نے ہمدردانہ لہجے میں شری مان سنگھ سے سوال کیا۔

اس کی نگاہیں میرے چہرے پر جم گئیں اور اس نے عجیب سے لہجے میں مجھ سے پوچھا۔ "کیا تمہیں واقعی علم نہیں کہ میرے ساتھ کیا ہوا ہے؟"

"اگر نہ کروں تو حقیقت میں اس سے ہر بات اگلوا لیں گے۔" مسلح افراد کی جوڑی میں سے دبلے پتلے شخص نے رعبی فراہمت کے ساتھ کہا۔ "میرے سامنے..."

لیکن شری مان سنگھ نے نرمی کے ساتھ اس کی بات درمیان کاٹ دی اور جلدی سے بولا۔ "اس سے بدتمیزی کرنے کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔ میرے ساتھ باتیں کرنے میں مصروف تھا۔ مجھے یوں محسوس ہوا جیسے کوئی پتھر بہت تیزی کے ساتھ میرے سر پر لگا ہو۔ پھر اچانک گرنا ضرب کی شدت سے زیادہ بوکھلاہٹ کا نتیجہ تھا۔ چند لمحوں تک تو مجھے بھی اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ میں پتھر سے زخمی ہوا ہوں یا میرے سر کو کوئی گولی چھو کر گزری ہے۔"

"یہ اس کے کسی ساتھی کی حرکت بھی ہو سکتی ہے۔" وہی شخص مجھے گھورتے ہوئے بولا۔ "سوچنے کی بات یہ ہے کہ یہاں سینکڑوں افراد موجود ہیں۔ ان سب کو چھوڑ کر پتھر تمہاری ہی طرف

کیوں آیا؟"

"یہ پتھر کسی اور کے لگا ہوتا تو اس کے بارے میں بھی یہی کچھ کہا جا سکتا تھا۔" میں نے اپنی برہمی کا اظہار کرنے کے لئے ترشی سے کہا۔

"نہیں آپ بات نہ بڑھاؤ!" شری مان سنگھ نے ڈھیل دیتے ہوئے اپنے ٹوری کو روکا۔ "تم لوگوں کو آپس میں الجھنے کے بجائے کسی مشتبہ ٹوری کی تلاش پر توجہ مرکوز کرنے کی ضرورت تھی۔"

"میں اسے بے تحاشہ سوال کا قائل سمجھا تھا اور میں نے فوراً تمہاری پشت پر نظریں دوڑائی تھیں لیکن وہاں کوئی مشتبہ ٹوری موجود نہیں تھا۔" میں نے کہا۔

شری مان سنگھ کی خوشنودی حاصل کرنے کے لئے میں نے وہ بات کہہ دی تھی لیکن حقیقت یہ تھی کہ اس کے گرتے ہی میں نے ظفر کو درختوں کے ایک کنج کے پاس دیکھا تھا اور اس وقت بھی وہ بے پروایانہ انداز میں ہمارے قریب ہوا میں ہی منڈلا رہا تھا۔

"باتوں میں وقت ضائع نہ کرو!" اسی دبلے پتلے محافظ نے مخلصانہ انداز میں شری مان سنگھ کی پشت پر ہاتھ رکھ کر کہا۔ "خون کم ضائع ہوا ہے مگر زخم پھیل گیا ہے۔ تمہیں فوری امداد کی ضرورت ہے۔ یہ باتیں بعد میں بھی کی جا سکتی ہیں۔"

"ہوش میں رہو ٹیٹی!" شری مان سنگھ نے غصے سے اس کا ہاتھ دور جھٹک دیا۔ "تم میرے باپ یا افسر نہیں ہو۔ میں اپنی ضروریات سے بخوبی واقف ہوں۔ جا کر گاڑی میں میرا انتظار کرو! میں فارغ ہو کر واپس آتا ہوں۔" اسے جھڑکنے کے بعد شری مان سنگھ نے اس کا رد عمل دیکھنے کی کوشش کئے بغیر اپنا رخ گھما لیا۔ وہ دونوں مجھے خشمگیں نگاہوں سے گھورتے ہوئے واپس چل دئے۔

"تم نے کہا تھا کہ یہاں تمہارے کچھ خیر خواہ بھی موجود ہیں؟" چند لمحوں کے سکوت کے بعد شری مان سنگھ نے استفسار طلب لہجے میں کہا۔

"کہا تو تھا۔" میں نے اس کے چہرے پر نظریں گاڑ کر چبھتی ہوئی آواز میں کہا۔

"کیا یہ ان میں سے کسی کی حرکت نہیں ہو سکتی؟" اس نے مرعوب ہوئے بغیر سوال کیا۔

"ہوش کے ناخن لو!" میں نے چہرے پر کا سنا ہٹ پیدا کرتے ہوئے تیوریاں چڑھا کر کہا۔ "میرا نام زیلی ہے۔ میرے آدمی پتھر نہیں گولیاں چلاتے ہیں۔ ان میں سے کوئی تم پر مہربان ہو گیا ہوتا تو تم اس وقت زندہ نہ ہوتے۔ یہ ایک اتفاق بھی ہو سکتا ہے۔ ممکن ہے کہ کسی بچے کا پھینکا ہوا پتھر تمہارے سر پر آ لگا ہو۔"

"کاش وہ پتھر تمہارے لگا ہوتا!" وہ غصے اور بے بسی کے ساتھ بولا۔ "میں اتنا ناتجربہ کار نہیں ہوں کہ بچے کے پھینکے ہوئے بے ضرر پتھر اور پوری قوت سے مارے جانے والے پتھر میں فرق محسوس نہ کر سکوں۔ مجھے واضح طور پر نشانہ بنایا گیا تھا۔"

"فی الحال میں کچھ نہیں کہہ سکتا۔" میں نے بے پروائی اختیار کرلی۔ "اپنے آدمیوں سے ملنے کے بعد ہی میں اس پُراسرار واردات کے بارے میں کوئی رائے قائم کرسکوں گا۔"

"میں نے دونوں کام تمہیں بتا دیئے ہیں۔" وہ بولا "میرا فون نمبر تمہارے پاس ہے۔ جیسے ہی کوئی خبر ملے مجھ سے فون پر رابطہ کرلینا۔ میں انتظار کروں گا۔"

"لیکن غزالہ کے بارے میں اپنا وعدہ یاد رکھنا۔" میں نے اسے یاد دہانی کراتے ہوئے کہا۔

"تم فکر نہ کرو، رنجنی کا معاملہ اگلی ملاقات میں طے کیا جائے گا۔" رنجنی کا ذکر کرتے ہوئے اس کا رویہ بگڑ گیا تھا۔

رنجنا کے نام سے مخاطب کیا جانے والا شخص اپنے ساتھی سمیت واپس جا چکا تھا اس لئے ہم دونوں بے فکری سے بات کرسکتے تھے۔ اس نکتے کا فائدہ اٹھاتے ہوئے میں نے معنی خیز لہجے میں کہا۔ "یہ یاد رکھنا کہ ہمارے آج کے معاہدے کا رنجنی کی ذات سے کوئی تعلق نہیں ہے۔"

"مجھے یاد ہے۔" اس کی آواز میں تلخی عود کر آئی۔ "لیکن تم بھی یاد رکھنا کہ میں نے اس کے قتل کے لئے تم کو منہ مانگا معاوضہ دینے کی پیشکش کی ہے۔ میری شرط صرف اتنی ہے کہ اس کی لاش دستیاب ہونی چاہئے یا اس کے قتل کا ناقابلِ تردید ثبوت موجود ہونا چاہئے۔"

وہ اپنی بے وفا بیوی رنجنی سے حد سے زیادہ بدظن تھا۔ میرے دل میں یہ آرزو مچل رہی تھی کہ میں رنجنی کے حسن و جمال اور دوسروں کے ساتھ اس کی قباحتوں کے حوالے سے شری مان سنگھ کے زخموں پر نمک پاشی کروں لیکن میں اپنی اس آرزو کو عملی جامہ پہنانے کی جرات نہ کرسکا کیونکہ اس وقت تک غزالہ شری مان سنگھ کی تحویل میں تھی اور میری زبان کے چوکے کھانے کے بعد وہ غزالہ کے ساتھ کوئی بھی ناروا سلوک کرنے پر مائل ہو سکتا تھا۔

کسی بھی انسان کے کردار و گفتار کی ساری خوبیاں اسی وقت تک برقرار رہتی ہیں جب تک اس کی انا پر کوئی کاری ضرب نہ آئی ہو اور اس کے دل و دماغ میں اپنی عزتِ نفس کا احساس پوری طرح زندہ ہو۔ اپنی یا اپنے عزیز لواحقین کی کسی لغزش کے نتیجے میں یہ عزتِ نفس ایک بار مجروح ہو جائے تو انسان یک بیک اپنے بلند مقام سے گر کر ایک گھٹیا وحشی درندہ بن جاتا ہے۔ گزری ہوئی لغزش کو لوٹانا اور پھر اپنا کھویا ہوا مقام حاصل کرنا اس کے بس اور اختیار سے باہر ہوتا ہے اس لئے تضحیک اور تذلیل سے بچنے کے لئے اس کے سامنے واحد راہ یہی رہ جاتی ہے کہ وہ اپنے گرد و پیش میں موجود تمام لوگوں کے چہروں پر غلاظت کی سیاہی مل کر انہیں ان کے بلند تر مقام سے ایک ایسے نچلے درجے پر گھسیٹ لائے جہاں وہ خود کو ان سب سے برتر نہ سہی تو کم از کم برابر ضرور سمجھ سکے۔

رنجنی شری مان سنگھ کی بیوی تھی لیکن وہ اپنے شوہر کی [illegible] درانہ کمزوریوں سے ناجائز فائدہ اٹھاتے ہوئے آزادی اور [illegible] روی کی تمام حدوں کو عبور کر چکی تھی۔ خاندان کی عزت اور [illegible] کو بچانے کے لئے شری مان سنگھ اس سے علیحدگی اختیار [illegible] کرسکتا تھا۔ وہ دونوں میاں بیوی اپنے وطن سے دور [illegible] مقیم تھے اس لئے اُن کے خاندانوں کو اندر کی کہانیوں کا [illegible] نہیں ہوگا۔ ان کے لئے بس یہی جاننا کافی تھا کہ وہ دونوں [illegible] دھرم کے رشتے میں بندھے ہوئے زندگی گزار رہے تھے لیکن [illegible] اپنی بے وفائیوں کی وجہ سے شری مان کے لئے ایک [illegible] تھی۔ سوہن لال کے ساتھ اس کے معاشقے کی پوری کہانی [illegible] علم میں آچکی تھی۔ اس کے لئے یہ بات برداشت سے باہر [illegible] اس کی بیوی اس کے دوستوں مثلاً سارنگ اور اجنبیوں کی [illegible] کرتی پھرے۔ اس کی آوارہ منش بیوی نے اسے خود اپنی ہی نظروں میں گرا دیا تھا۔ ایسی سنگین اور حساس صورتِ حال میں اگر [illegible] کو زیادہ ذلیل و خوار کیا جاتا تو اس کے وجود میں انتقام کی [illegible] آگ بھڑک سکتی تھی جو انسان کو درندہ بنا دیتی ہے۔ ایسی [illegible] میں وہ مجھے ذلت، مایوسی اور بے بسی سے دوچار کرنے کے لئے [illegible] قید میں موجود غزالہ کے بارے میں کچھ بھی کر گزرنے پر تیار [illegible] اس بارے میں اٹھا ہوا اس کا ایک قدم بھی میرے لئے زندگی [illegible] روگ بن سکتا تھا اس لئے میں نے اس کے وجود میں سوئے [illegible] بھیڑیے پر لعن طعن کے تیر برسانے کا ارادہ فوراً ہی ترک کردیا۔

"یہ ایک علیحدہ بحث ہے میں اس پر غور کروں گا۔" [illegible] نے قدرے توقف کے بعد گہری سنجیدگی کے ساتھ جواب دیا [illegible] میری طرف ہاتھ لہرانے کے بعد آگے بڑھتا چلا گیا۔

میں اپنی جیبوں میں ہاتھ ڈالے بے پروایانہ انداز میں [illegible] ٹہلتا رہا۔ اس وقت ظفر مجھ سے زیادہ دور نہیں تھا اور ہم [illegible] ایک دوسرے کو بخوبی دیکھ سکتے تھے مگر اس نے بھی شری مان [illegible] کے جاتے ہی میری طرف آنے کی حماقت نہیں کی بلکہ ٹہلتا ہوا [illegible] طرف چل دیا جہاں اس کی ہنڈریں کھڑی ہوئی تھی۔

شری مان سنگھ کوئی معمولی تری نہیں تھا۔ وہ ایک اہم [illegible] مشن کا اعلیٰ عہدیدار تھا اور اپنی اس پوزیشن کی آڑ میں سنگین [illegible] سازشی سرگرمیوں میں مصروف تھا اس لئے اس کے بارے میں [illegible] گمان نہیں کیا جا سکتا تھا کہ وہ اہم معاملات میں کسی بھی قسم [illegible] بے پروائی یا غفلت کا مرتکب ہو سکتا ہے۔ وہ فیروزال کے [illegible] آگے نئی ہوٹل سرخ سیڑھیاں ان کے غائب ہو چکا تھا۔ اس [illegible] انتظار میں کھڑی ہوئی گاڑی بھی روانہ ہو چکی تھی لیکن مجھے [illegible] یقین تھا کہ اس کمال سفارت کار نے میری نگرانی کے لئے [illegible] کسی نہ کسی آدمی کو وہاں ضرور چھوڑا ہوگا جو میرے ساتھیوں کو پھانسنے کے علاوہ میرا پیچھا کرنے کی کوشش بھی کرے گا۔

اس نتیجے پر پہنچنے کے بعد میں بھی فیروزال کے اس بلند [illegible]

کی طرف چل دیا جہاں بلٹ سڑک پر میری کار کھڑی ہوئی تھی۔
ظفر یا اس کے ساتھیوں میں سے کسی نے میری طرف آنے کی کوشش نہیں کی اور میں اپنی گاڑی وہاں سے نکال کر روانہ ہو گیا۔
آگے سے یو ٹرن لینے کے بعد میں نے عقب نما آئینے میں ایک سفید کار دیکھی جو کار میرے نکلنے کے بعد ہی فریئر ہال کے سامنے والے حصے کے نزدیک سے حرکت میں آئی تھی۔ اسپیشل ٹاسک فورس والوں کی بند وین اس سفید کار کے پیچھے تھی۔
ٹریفک سگنل پر پہنچنے تک میں اپنا لائحہ عمل طے کر چکا تھا۔
ٹریفک سگنل کی سرخ روشنی سبز ہوتے ہی میں نے اپنی کار آگے بڑھا دی اور ہوٹل میٹروپول کے عقبی حصے سے آگے جانے کے بجائے اسی سڑک پر سیدھا بڑھتا چلا گیا۔ بیشتر ٹریفک شاہراہ فیصل جانے کے لئے داہنی طرف مڑ گیا تھا مگر سفید کار میرے پیچھے لگی ہوئی تھی۔
اگلے چوراہے سے میں نے گاڑی دوبارہ اسی سمت میں گھما دی جدھر سے میں وہاں تک پہنچا تھا۔ میں اس حرکت سے سفید کار والے کو یہ جتانا چاہتا تھا کہ مجھے اس پر شبہ ہو چکا تھا۔
لیکن اس کے پاس کوئی راہ نہیں تھی۔ وہ شری مان سنگھ کو جوابدہ تھا۔ اگر وہ میرا تعاقب ترک کر دیتا تو اس کے لئے جواب دہی مشکل ہو سکتی تھی اس لئے بات کھل جانے کے بعد اس نے زیادہ ڈھٹائی کے ساتھ میرا پیچھا کرنا شروع کر دیا۔
لیکن یہ سلسلہ زیادہ دراز نہیں ہو سکا۔ سندھ کلب کے آہنی پھاٹک کے سامنے سے گزرتے ہوئے میرے کانوں میں یکے بعد دیگرے دو ہلکے دھماکوں کی آوازیں آئیں اور عقب نما آئینے میں سفید کار ڈگمگاتی ہوئی فٹ پاتھ کی طرف چڑھتی ہوئی نظر آئی۔ اس کی رفتار ویسے بھی بہت دھیمی ہو گئی تھی۔ اس صورت حال کی بنا پر میرے لئے یہ سمجھنا دشوار نہیں تھا کہ ظفر کی بند وین کی اگلی نشست سے بے آواز فائر کر کے سفید کار کے کم از کم دو ٹائر ناکارہ کر دیئے گئے تھے۔
اگلے موڑ پر ایک طرف راستہ لیتے ہوئے میں نے دیکھا کہ سفید کار سڑک کے کنارے رک چکی تھی اور بند وین میرے بالکل پیچھے چلی آ رہی تھی۔
بقیہ سفر کسی قابل ذکر واقعے کے بغیر نہایت تیز رفتاری کے ساتھ طے ہوا اور تھوڑی ہی دیر میں دونوں گاڑیاں آگے پیچھے اس مکان کے احاطے میں داخل ہو گئیں جہاں اسپیشل ٹاسک فورس کا ٹھکانا تھا۔

ظفر وین کی اگلی نشست سے اترتے ہی تیزی کے ساتھ میری طرف آیا تھا۔ اس کے پیچھے سلطان شاہ تھا جب کہ ایس ٹی ایف کے بقیہ آدمی وہیں رک گئے تھے کیونکہ انہیں رجنی کو پوری احتیاط کے ساتھ اندر لے جانا تھا تاکہ وہ اس مکان یا اس کے مکینوں میں سے کسی کو شناخت نہ کر سکے۔

"وہ بھاگنے والی لڑکی کا کیا چکر تھا؟" ظفر نے چھوٹتے ہی مجھ سے سوال کیا۔
اس ذکر پر میرا منہ بن گیا۔ "کچھ بھی نہیں، وہ شری مان سنگھ کا فراڈ تھا۔"
"لیکن لوگ تو بتا رہے تھے کہ تھوڑی دیر پہلے کوئی جواں سال لڑکی بھاگ نکلی تھی جس کے پیچھے کئی لوگ بھی بھاگے تھے؟" اس نے حیرت سے کہا۔ "آخر وہ کون تھی؟"
سلطان شاہ پورے وقت وین میں بند رہا تھا اس لئے اُسے اس معاملے کے سرپیر کا کچھ پتا نہیں تھا اس لئے وہ ہم دونوں کی گفتگو پوری توجہ سے سن رہا تھا۔
"کسی نامعلوم لڑکی کو وہ اپنے ساتھ لایا تھا جس نے آتے ہی وہ ڈرامہ رچایا تھا۔"
"اس کا مطلب ہے کہ وہ شروع ہی سے بدنیتی پر آمادہ تھا؟"
"لیکن اس نے رجنی کی واپسی کا مطالبہ تو کیا ہو گا؟" سلطان شاہ نے بات سمجھ جانے کے بعد پہلی بار ہماری گفتگو میں شریک ہوتے ہوئے سوال کیا۔
"اسے رجنی سے ذرا سی بھی دلچسپی نہیں ہے۔" میں نے کہا۔
"کیا مطلب؟" ظفر بری طرح چونک کر میری طرف متوجہ ہو گیا۔
اس اثنا میں ہم ظفر کے دفتر تک پہنچ چکے تھے اس لئے نشستیں سنبھالنے تک میں خاموش رہا۔
"تم نے میری بات کا جواب نہیں دیا۔" بیٹھ جانے کے بعد ظفر نے مجھے ٹوکا۔
"وہ رجنی سے ہمیشہ کے لئے اپنا پیچھا چھڑانا چاہتا ہے۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔
میرے اس انکشاف پر وہ دونوں ہی حیران رہ گئے جیسے میں نے کوئی اَن ہونی بات کہہ دی ہو۔
"لیکن یہ ملاقات تو رجنی اور غزالہ کے تبادلے کے لئے ہی طے ہوئی تھی؟" سلطان شاہ بولا۔
"وہ ایک بہانہ تھا۔" میں نے کہا اور پھر انہیں پوری کہانی سنا تا چلا گیا۔
اس کہانی کا ایک ایک لفظ ان کے لئے حیران کن تھا۔ میرے خاموش ہوتے ہی ان دونوں نے مجھ پر اپنے سوالات کی بوچھاڑ کر دی۔
"صبر کرو، جاننے سے پہلے مجھے دو چار سوالات کے جوابات دینے ہوں گے۔" میں نے ہاتھ اٹھا کر مسکراتے ہوئے کہا۔ "میں ابھی تک یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ شری مان سنگھ کی کھوپڑی پر کیا گزری تھی۔"
میرے سوال پر ظفر بے ساختہ ہنس پڑا۔ "یہ میری حرکت تھی۔" اس نے اعتراف کیا۔

"میرا خیال ہے کہ تم نے اس کی کھوپڑی تاک کر کوئی پتھر مارا تھا۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے کہا۔

"میں نے غلیل سے اس کے سر کا نشانہ لیا تھا۔" وہ بدستور ہنستے ہوئے بولا۔

"تو کیا تم غلیل بھی اپنے ساتھ لے گئے تھے؟" سلطان شاہ نے حیرت سے پوچھا۔

"وہ ایک اتفاق تھا۔ میں وہاں ٹہل رہا تھا تو میں نے ایک نوعمر لڑکے کو غلیل سے پرندوں پر نشانے بازی کرتے دیکھ کر دو بار منع کیا لیکن وہ باز نہیں آیا تو میں نے اس سے غلیل چھین لی۔ جب وہ چیختا ہوا چلا گیا تو میں نے غلیل جھاڑیوں میں پھینک دی۔" مظفر نے کہنا شروع کیا۔ "جب شری مان سنگھ کو تم سے بات کرتے ہوئے کافی دیر ہو گئی تو مجھے بے چینی محسوس ہونے لگی۔ میں قریب آ کر تم دونوں کے مذاکرات کے بارے میں جاننا چاہتا تھا لیکن وہاں تک پہنچنے کے لئے کوئی بہانہ نہیں تھا۔ آخر کار مجھے غلیل کا خیال آیا اور میں نے لوگوں کی نظروں سے بچ کر ایک کنج میں سے غلیل چلا دی۔ میرا نشانہ ٹھیک رہا لیکن میرا مقصد پورا نہیں ہو سکا۔ مسلح آدمیوں کو دیکھتے ہی مجھے تمہاری طرف آنے کا ارادہ ترک کرنا پڑا۔ مجھے الجھن تھی کہ غزالہ یا رجنی کے سامنے آئے بغیر تمہارے مذاکرات طول کیوں پکڑ رہے تھے؟"

"اس کا مطلب ہے کہ شری مان نے صحیح اندازہ لگایا تھا!" میں نے گہرا سانس لے کر کہا۔

"اس کا کیا اندازہ تھا؟" مظفر نے متجسس لہجے میں مجھ سے سوال کیا۔

"کھوپڑی پر کسی چیز کی ضرب پڑتے ہی اس نے سمجھ لیا تھا کہ وہ کوئی پتھر تھا۔" میں نے کہا پھر پوچھا۔ "اور سفید کار کے ٹائروں کو کیا ہوا تھا؟"

"مجھے پہلے ہی اندازہ ہو گیا تھا کہ وہ شری مان سنگھ کا آدمی ہے۔ ہم اسے اپنے پیچھے لگا کر یہاں تک لانے کا خطرہ مول نہیں لے سکتے تھے اس لئے میں نے اس کے ٹائروں کو ناکارہ کر دیا۔" وہ بولا۔

"میں نے ٹائر پھٹنے کی آواز سنتے ہی بے آواز فائروں کے بارے میں سوچا تھا۔" سلطان شاہ بولا۔

"اب تم بتاؤ کہ یہ کیا چکر ہے؟" مظفر پھر میرے پیچھے پڑ گیا۔ "اب یہ لوگ تمہیں اپنا آلۂ کار بنانا چاہتے ہیں۔"

"ان کی کوششیں بارآور نہیں ہو سکیں گی۔" میں نے کہا۔ "یہ ایک حقیقت ہے کہ ملا سرکار دردناک موت کا شکار ہو چکا ہے۔ اس بار تم لوگوں کی خاموشی میرے کام آئے گی۔ میں انہیں ملا سرکار کی موت سے آگاہ کر کے غزالہ کو ان کے چنگل سے نکالنے میں کامیاب ہو جاؤں گا۔"

"وہ تمہارے انکشاف پر آسانی سے یقین نہیں کرے گا۔" مظفر نے کہا۔

"وہ میری بات رد کر سکتا ہے لیکن میری کیسیٹ کی تصدیق کو نظر انداز نہیں کر سکے گا۔"

"میری کیسیٹ کو کیا پڑی ہے کہ وہ تمہارے معاملے میں ٹانگ اڑاتا پھرے؟"

"اسے ٹانگ اڑانی پڑے گی کیونکہ اس کی ایک دکھتی رگ میرے قبضے میں ہے۔"

"وہ کیا؟" مظفر نے اضطراری لہجے میں سوال کیا۔ وہ اول خان کے مقابلے میں نامناسب بے صبر تھا۔

"میرے پاس کچھ بھی نہیں لیکن ورما کے ساتھ مل کر میں اسے یہ باور کرانے میں کامیاب ہو چکا ہوں کہ میرے پاس اس کی غیرذمے دارانہ گفتگو کا ایسا ٹیپ موجود ہے جو اس کے سفیر تک پہنچا دیا جائے تو... ملازمت سے برطرفی کے ساتھ ہی اسے سرکاری رازوں کے افشا کرنے کے سنگین الزام کا سامنا کرنا پڑے گا۔"

"یعنی تمہارا خیال ہے کہ وہ اپنی نوکری بچانے کے لئے تمہارے اشاروں پر ناچنے لگے گا۔"

"ایک حد تک اسے جھکنا ہی پڑے گا۔ میرے مطالبات بڑھ گئے تو شاید وہ بدک بھی جائے لیکن فی الحال مجھے اپنی کامیابی کا پورا یقین ہے۔"

"پھر غلام رسول اور مانیا والے معاملے کا کیا بنے گا؟" سلطان شاہ نے پوچھا۔

"کیا شری مان سنگھ کا یہ دعویٰ درست ہے کہ غلام رسول مانیا والوں کی قید میں ہے؟" سلطان شاہ کا سوال مکمل ہوتے ہی مظفر سوال کر بیٹھا۔

"یہ درست ہے۔" میں نے سہلا کر اقرار کیا۔ "یہ ایک ایسا راز ہے جس سے نہ صرف سرکاری ادارے بلکہ تم خود بھی بے خبر ہو۔ میرا خیال ہے کہ پاکستان میں گنتی کے چند آدمیوں کے علاوہ کسی کو معلوم نہیں کہ غلام رسول آج کل کہاں اور کس کی تحویل میں ہے لیکن شری مان سنگھ حیرتناک طور پر ہر بات سے باخبر ہے۔ ایک بار غزالہ میرے قبضے میں آجائے تو پھر میں دیکھوں گا کہ شری مان سنگھ کیا شے ہے اور اس کی پرواز کہاں تک ہے؟"

"تم نے مجھ سے یہ بات کیوں چھپائی کہ غلام رسول مانیا کی قید میں ہے؟" مظفر نے شکوہ کیا۔

"مجھے صرف شبہ تھا۔ شری مان سنگھ نے میرے دل کی بات کہہ کر اس کی تصدیق کر دی ہے۔" میں نے مدافعانہ لہجے میں جواب دیا۔

"مجھے تمہارے شبہات میں بھی شریک ہونے کا حق حاصل ہے۔" مظفر بولا۔ "غلام رسول ان کے قبضے میں ہو یا نہ ہو، مانیا والے سماج دشمن عناصر کے زمرے میں آتے ہیں اور ان کی سرکوبی ضروری ہے پھر تمہیں تو یہ بھی معلوم ہے کہ یہاں ان کا سرغنہ حبیب نیپالی نامی شخص ہے۔"

"خدا کے لئے ان باتوں کی بنا پر کوئی کارروائی شروع نہ کرانا!" میں نے دونوں ہاتھ جوڑ کر کہا "ٹھوس معلومات اور بھرپور تیاری کے بغیر ایسے اقدامات نہیں کئے جاتے۔"

"تمہا سرکار کے بارے میں معلومات فراہم کرنا تمہاری اور شری مان سنگھ کی ڈیل کا حصہ ہے۔ جب تک تم غلام رسول کو اس کے حوالے نہیں کرو گے یا سیٹھ حبیب جیوالی سے متعلق ٹھوس معلومات فراہم نہیں کرو گے، شری مان سنگھ تمہارے پیچھے لگا رہے گا۔"

"میں اسے نچاتا رہوں گا" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "ایک بار غزالہ کا معاملہ صاف ہو جائے تو میں اسے ناکوں چنے چبوا دوں گا۔"

"مافیا والوں سے تمہارے مراسم کیسے ہیں؟" ظفر کے اس غیر متوقع سوال نے مجھے بری طرح چونکا دیا۔

"مراسم؟" میں نے قدرے بھڑک کر کہا "میرے ان سے مراسم کیوں ہونے لگے؟"

"مراسم دوستانہ ہی نہیں بلکہ ناخوشگوار بھی ہو سکتے ہیں۔ تمہاری ان سے ایسی کیا دشمنی ہے کہ تم ان کی بھی کھوج میں لگے رہتے ہو؟" ظفر مسکرانے لگا۔

"جب زیر زمین دنیا سے رابطہ رکھنا پڑتا ہو تو پھر ہر ایک کے بارے میں خیر خبر رکھنی پڑتی ہے۔ ہمارے یہاں مافیا ابھی بہت زیادہ طاقتور نہیں ہو سکی ہے لیکن اس کے باوجود عام جرائم پیشہ افراد اس کی راہ سے بچ کر ہی چلتے ہیں۔ ٹی کی بھرپور سرگرمیاں یہاں مافیا کی ترقی میں رکاوٹ بنی رہی ہیں لیکن اب شاید حالات میں تبدیلی رونما ہونے لگی ہے۔"

"یہ تم کس بنا پر کہہ سکتے ہو؟" سلطان شاہ نے پوچھا۔

"سامنے کی بات ہے۔ انہوں نے پولیس کی تحویل سے غلام رسول کو حلوہ کھلانے کے لئے اغوا نہیں کیا ہوگا۔ ان کے کچھ نہ کچھ پوشیدہ عزائم رہے ہوں گے۔ اب شری مان سنگھ نے ان کا قصہ چھیڑ کر بات واضح کر دی ہے۔ میرا خیال ہے کہ ان دونوں فریقوں کے درمیان پہلے سے براہ راست یا بالواسطہ خفیہ مراسم رہے ہیں اور ان ہی کی بنا پر شری مان سنگھ غلام رسول کی ذات میں دلچسپی لے رہا ہے۔"

وہ موضوع بہت حساس اور سنگین تھا اس لئے ظفر کے ذہن میں بھانت بھانت کے سوالات پیدا ہو رہے تھے۔ وہ سارے معاملات بظاہر ایک دوسرے سے مختلف تھے لیکن اندرون خانہ ان سب کا محور ایک ہی تھا۔ پیشہ ورانہ رقابتوں اور دشمنیوں سے قطع نظر ان سب کا مقصد ایک ہی نظر آ رہا تھا۔

ٹی بظاہر امریکی معاشرے کو ہیروئن کی یلغار سے بچانے کے لئے وجود میں لائی گئی تھی اور اس کا سربراہ براہ راست امریکی صدر کو جواب دہ تھا۔ ان لوگوں نے اپنا مقصد حاصل کرنے کے لئے یہ انوکھی راہ نکالی تھی کہ ایک طرف ریاستی دباؤ کے ذریعے پاکستان میں افیم کی پیداوار کو ناقابل ذکر سطح تک گرانے کا بندوبست کر لیا گیا تھا اور دوسری طرف پاکستان میں ہیروئن کی طلب بڑھانے کے منصوبے پر کام شروع کروا دیا گیا جس کے نتیجے میں یہاں پیدا ہونے والی افیم مقامی منڈی کی ضروریات کے لئے ہی کم پڑنے لگی۔ اس خلا کو پُر کرنے کے لئے افغانستان سے درآمد ہونے والی ہیروئن کی بھاری مقدار پاکستان ہی میں کھپنے لگی۔ اس مقصد کے حصول کے دوران ٹی کو اتنا اثر و رسوخ اور سرمایہ حاصل ہو گیا کہ وہ دوسرے معاشرتی اور سیاسی جرائم میں بھی دخیل ہونے لگی۔ مہلک ہتھیاروں کی غیر قانونی تجارت میں اس نے ایک اہم مقام حاصل کر لیا۔ ایک طرف اس کے ملک کے سفارت کار پاکستان میں سازشوں کی تیاری کرنے میں لگے ہوئے تھے اور بعض ریاستوں کے ہاتھ مضبوط کر رہے تھے تو دوسری طرف ٹی ناجائز ذرائع سے ان کے لئے ہتھیار وغیرہ فراہم کرنے کی ذمے داری قبول کر چکی تھی۔

ہیری سیتھ اور شری مان سنگھ کے سفارت خانوں نے ٹی کے ساتھ مل کر ایک خوفناک تکون بنائی تھی اور اگر اسپیشل ٹاسک فورس کے ذریعے فوری طور پر ہاتھ نہ ڈالا جاتا تو ملک میں ایک بہت بڑی تباہی پھیل سکتی تھی۔

اس پورے کھیل میں مافیا ابتدا ہی سے ٹی کی ایک کمزور حریف ثابت ہوتی چلی آئی تھی۔ ان دونوں مجرمانہ تنظیموں کے مقاصد میں دور دور تک کوئی ہم آہنگی نہیں تھی لیکن غلام رسول کا معاملہ سامنے آتے ہی مافیا بھی پہلے سے تاحال اس تکون میں شامل ہو گئی۔

بظاہر وہ سب ایک دوسرے سے الگ اور مختلف اکائیاں تھیں لیکن پاکستان کو ہر اعتبار سے نقصان پہنچانے کے معاملے پر ان میں مکمل اتفاقِ رائے پایا جاتا تھا۔

ظفر کے ذہن میں ان حوالوں سے متعدد سوالات جنم لے رہے تھے اور میں ان کے جوابات بھی دے رہا تھا لیکن میرا ذہن اس سے آگے تک الجھا ہوا تھا۔

ظفر کی معلومات مجھ سے کہیں کم تھیں۔ مجھے معلوم تھا کہ خود مافیا کی ہدایت پر غلام رسول کو پولیس کی تحویل سے نکالا گیا تھا اور اسے جلد از جلد پاکستان سے نکال کر بھارت پہنچانے کا پروگرام طے ہو چکا تھا۔ سیٹھ حبیب جیوانی نے وہ کام میرے ذمے ڈالا ہوا تھا اور میں اس کی انجام دہی میں بے پروائی برت رہا تھا لیکن شری مان سنگھ کی تازہ ترین گفتگو سے یہ ظاہر ہو گیا تھا کہ ان لوگوں کو ہر بات کا پیشگی علم تھا۔

اسے معلوم تھا کہ غلام رسول مافیا کے قبضے میں تھا۔ اس موذی سیاست داں کی منتقلی میں تاخیر ہونے کی وجہ سے بھارتی حکام اضطراب کا شکار ہو رہے تھے۔ اسی دوران میں ویرا کی بدبختی کی وجہ سے خزانے کی بازیابی کا مسئلہ کھڑا ہو گیا اور یوں شری مان سنگھ کو مجھ سے غلام رسول اور مافیا کے معاملات پر بات کرنے کا موقع مل گیا۔ اس کی گفتگو سے یہ ظاہر ہو گیا تھا کہ وہ مافیا سے میرے تعلق سے بے خبر تھا لیکن جو لوگ کہ مافیا تک رسائی رکھتے تھے' ان کے لئے ایسی باتیں جان لینا مشکل نہیں تھا۔

غلام رسول کو حاصل کرنے کے لئے بھارتیوں کے اضطراب کی وجہ سے اس امر کا امکان بھی پایا جاتا تھا کہ اگر میں شری مان سنگھ کو کوئی تسلی بخش جواب نہ دیتا تو وہ لوگ اپنے ذرائع سے دوسرے مؤثر روابط تلاش کر سکتے تھے جو میری بے خبری میں اپنا ہدف حاصل کر سکتے تھے۔

"تم مجھے سیٹھ حبیب جیوانی کا ٹھکانا بتاؤ!" آخر کار ظفر نے بحث کو ختم کرتے ہوئے کہا "میں اس کے حلق میں ہاتھ ڈال کر سب کچھ اگلوا لوں گا۔"

"یہ نام مجھے شری مان سنگھ نے ہی بتایا تھا۔ اس کا ٹھکانا مجھے نہیں معلوم۔"

"شری مان سنگھ نے تمہیں اس سے رابطہ کرنے کا کوئی نہ کوئی ذریعہ تو بتایا ہوگا؟"

"سیٹھ حبیب جیوانی کا نام بتاتے ہی وہ تمہاری گولی کا شکار ہو گیا تھا۔ وہ بہت اہم بات تھی لیکن بدقسمتی سے مجھے یاد ہی نہ اسے دھیان آیا" میں نے پورے اعتماد سے کہا۔ حقیقت یہ ہے کہ شری مان سنگھ کی حد تک میرا وہ بیان سو فیصد سچائی پر مبنی تھا۔

"پھر تم اس سے فون پر بات کرو" ظفر کی آنکھوں سے فکرمندی جھانکنے لگی "باقی معاملات تو چلتے ہی رہیں گے لیکن جو شکار سامنے ہے اسے مار لینے میں تاخیر نہیں کرنی چاہئے۔"

"اگر تم مُصر ہو تو میں شری مان سنگھ سے حبیب جیوانی کا کوئی سراغ حاصل کر کے تمہیں مطلع کر دوں گا لیکن میں پھر سے یہ کہوں گا کہ بھرپور تیاری کے بغیر ہمارا کوئی بھی اقدام ناکامی سے دوچار ہو سکتا ہے اور مافیا والے ایک بار ہمارے ہاتھوں سے پھسل کر نکل گئے تو ان پر دوبارہ ہاتھ ڈالنا مشکل ہو جائے گا۔"

اسی لمحے اطلاع ملی کہ ہمارے ہوٹل کی طرف بھیجا جانے والا شخص واپس آ چکا ہے۔

ویرا اور جہانگیر کے بیٹے کی تلاش کے سلسلے میں ویرا کی تصاویر بہت اہم تھیں اور شاید ہم تینوں ہی ان کے منتظر تھے کیونکہ ہم نے فوراً ہی اپنی گفتگو ختم کر دی اور آنے والے کو وہیں طلب کر لیا۔

وہ میری نشان دہی کے مطابق میرے ہوٹل سے وہ بریف کیس تو لے آیا تھا جس میں دوسری تصاویر کے لفافے میں ہی ویرا کی متعدد تصاویر موجود تھیں لیکن اس کے ساتھ اس نے ایک ایسے آدمی کے بارے میں بھی خبر سنائی جو پچھلے تین گھنٹوں سے ہوٹل میں میرا انتظار کر رہا تھا۔

"تین گھنٹوں سے انتظار کر رہا ہے؟" ظفر نے حیرت اور بے یقینی سے پوچھا۔

"ہاں" اس کی حالت خاصی ابتر تھی۔ بے خوابی کی وجہ سے اس کی آنکھیں سرخ اور متورم تھیں۔ وہ بہت پریشان نظر آ رہا تھا۔ جب اسے پتا چلا کہ میں اس کمرے سے کچھ لینے آیا ہوں تو وہ میرے پیچھے پڑ گیا۔ اس نے بہت خوشامدیں کیں کہ میں اسے ان کا پتا بتا دوں یا ان تک پہنچا دوں" اس شخص نے میری طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا "میں بہت مشکل سے اپنا پیچھا چھڑا کر آیا ہوں۔"

"لیکن وہ کون ہے اور اسے ڈپٹی سے ایسا کون سا کام درپیش ہے؟" ظفر نے پوچھا۔

"اپنا نام شیر شاہ خان بتا رہا تھا۔ کام کے بارے میں اس نے ایک لفظ بھی نہیں بتایا۔ کہہ رہا تھا کہ کام کے بارے میں وہ تنویر صاحب ہی سے بات کرے گا۔"

اس کی باتوں نے مجھے الجھن میں ڈال دیا۔ میں اس ہوٹل میں تنویر کے نام سے ہی ٹھہرا تھا اور شیر شاہ اس ہوٹل سے واقف تھا۔ میرے لئے فکر کی دو باتیں تھیں۔ اول تو ظفر مجھ سے شیر شاہ کے بارے میں استفسار کرتا دوم مجھے یہ تشویش لاحق تھی کہ شیر شاہ کو مجھ سے ایسا کون سا کام آ پڑا تھا جو وہ تین گھنٹے سے وہاں بیٹھا میرے انتظار کی کڑی مشقت جھیل رہا تھا۔

سلطان شاہ شیر شاہ کا نام سنتے ہی معاملے کی سنگینی کو بھانپ گیا تھا اسی لئے اس نے گفتگو میں حصہ لینے کے بجائے تصاویر کے لفافے میں سے ویرا کی واضح تصاویر چھانٹنی شروع کر دیں۔

"یہ شیر شاہ کون ہے؟" اپنے آدمی کی کہانی سننے کے بعد ظفر میری طرف متوجہ ہو گیا۔

میں نے آنکھ کے اشارے سے اسے اپنے آدمی کی روانگی

تک خاموش رہنے کا اشارہ کیا اور کہا "ایک جرائم پیشہ شخص ہے لیکن مجھے حیرت ہے کہ اسے مجھ سے کیا کام پڑ گیا ہے۔"
ظفر مجھے گھور کر رہ گیا اور میں بے پروایانہ انداز میں تصاویر کی طرف متوجہ ہو گیا۔
اس ڈھیر میں سے تین تصاویر منتخب کر کے ظفر نے اپنے مزید آدمیوں کو طلب کیا اور دو ٹولیاں بنانے کے بعد وہ تصاویر ان کے حوالے کر دیں۔
ان میں سے ایک جماعت کو ہوٹل میڈیسن میں ررا کی موجودگی کا سراغ لگانا تھا جب کہ دوسری ٹولی کو شہر کے معروف جائنٹ کیبز سینٹروں میں جا کر یہ معلوم کرنا تھا کہ ررا نے جہانگیر کے بچے کو ان میں سے کسی ادارے میں داخل نہ کرایا ہو۔ ظفر سے ہدایات لیتے ہی دو جاسوس افراد فوراً چلے گئے۔
"ہاں اب بتاؤ کہ یہ شبیر شاد کا کیا چکر ہے؟" ان کے جاتے ہی ظفر نے سوال کیا۔
میں نے ایک گہرا سانس لے کر بے بسی سے سلطان شاد کی طرف دیکھا اور کہا "میرا خیال ہے کہ شبیر شاد مافیا کے لئے کام کرتا ہے۔ آج کل میں اسے رانہ ڈال رہا ہوں۔"
"پھر تو اس کی قدر بہت اہم ہو سکتی ہے۔ تمہیں فوری طور پر اس سے رابطہ کرنا چاہئے" وہ بولا۔
"میری کوشش یہی ہو گی۔ تمہارے آدمی کے بیان کے مطابق وہ اب بھی ہوٹل ہی میں جما ہوا ہے۔ میں وہیں جا کر اس سے بات کروں گا" میں نے کہا۔
"تم اسے فون بھی کر سکتے ہو" ظفر نے تجویز پیش کی "تمہیں کوئی اعتراض نہ ہو تو اسے اٹھا کر یہاں بھی لایا جا سکتا ہے۔ میرا آدمی اسے دیکھ ہی چکا ہے۔"
"بات میرے اعتراض کی نہیں، اس کی سلامتی کی ہے" میں نے قدرے چڑ کر کہا "اسے اٹھا لیا ہوا تو وہ تمہارے قیدی کے ساتھ ہی نکلا ہے۔ مافیا والوں کو بھنک بھی مل گئی کہ وہ ان کے خلاف کسی جوڑ توڑ میں شریک ہے تو وہ اس کی کھال کھینچ ڈالیں گے۔ اس کا مافیا میں رہنا خود ہمارے مفاد میں ہے۔ اسے کھو دینے کے بعد ہم معلومات حاصل کرنے کے ایک بااعتماد ذریعے سے محروم ہو جائیں گے۔"
"لیکن اس سے حبیب نیوالی کے بارے میں ضرور معلوم کرنا" ظفر نے تاکید کی "اس کے بارے میں ہمیں کھوج نکالنا ہو گا۔ سوزوکیوں کی ٹولی میں سے کوئی ایک بھی بچ نکلا تو ہم چین سے نہیں بیٹھ سکیں گے۔"
"تم فکر نہ کرو۔ ان لوگوں کے بارے میں، میں اپنی ذمہ داریوں کو پوری طرح سمجھتا ہوں۔ شری مان سنگھ نے مطابق کے بجائے شبیر شاد سے مکمل کر بات کر سکوں گا۔"
شبیر شاد سے ملاقات کے لئے جانے میں میرے لئے کسی قسم کا کوئی خطرہ نہیں تھا۔ کیونکہ وہ مافیا میں بلاواسطہ باخبر تھا لیکن ظفر کی نظروں میں میرے لئے خطرات پیدا ہونے کا امکان تھا کیونکہ وہ اندر کی باتوں سے بے خبر تھا اور شبیر شاد کو میرا مخبر سمجھ رہا تھا۔
ظفر میں خرابی یہ تھی کہ اپنے پیشے کی وجہ سے وہ تیکھے اور کاٹ دار انداز میں بات کرنے کا عادی تھا اور اپنے نئے نئے سوالات سے مخاطب کو چونکا دینے کی بے پناہ صلاحیت رکھتا تھا لیکن کم از کم میری حد تک اس میں ایک بڑی خوبی بھی تھی کہ میں اس سے جو کچھ کہہ دیتا تھا وہ اس پر پوری طرح اعتبار کر لیتا تھا۔ اس وقت شبیر شاد کے بارے میں بھی بالکل ایسا ہی ہوا تھا۔
وہ مصر تھا کہ مجھے حفاظتی تدابیر کے ساتھ ہوٹل کا رخ کرنا چاہئے۔ شبیر شاہ وہاں تک پہنچ چکا تھا تو اس کے دیگر ساتھی بھی اس کے پیچھے لگ کر وہاں آ سکتے تھے۔ میرے نمودار ہونے پر ان کی طرف سے کوئی جارحانہ پیش قدمی ہوتی تو میرے لئے گلوخلاصی کے راستے بند ہو جاتے۔ میں دل ہی دل میں سمجھ رہا تھا کہ اس کے اندیشے بے بنیاد تھے لیکن اس کی دلجوئی کے لئے مجھے اس کا مشورہ قبول کرنا پڑا۔
سلطان شاہ کو بہرحال میرے ساتھ جانا تھا۔ وہ پہلے سے مسلح تھا اس لئے میں نے اسپیشل ٹاسک فورس کے صرف ایک آدمی کو اپنے ساتھ لینے پر اکتفا کیا۔ اسے جیپ کے ڈرائیور کے طور پر میرے ساتھ جانا تھا۔ ظفر کے دعوے کے مطابق ضرورت پڑنے پر وہ ڈرائیور ایک بے جگر لڑاکا اور جانثار ثابت ہو سکتا تھا مگر میرے لئے اس کے دعوے قطعی غیر اہم تھے۔
ظفر کے آدمی کے بیان کے مطابق شبیر شاد وحشت زدہ حالت میں ہوٹل ہی میں موجود تھا۔ میں اور سلطان شاد کی جھلک دیکھتے ہی وہ بے تابانہ انداز میں ہماری طرف لپکا تھا۔ ایس ٹی ایف کے آدمی کو باہر کی نگرانی کے بہانے ہم نے جیپ ہی میں چھوڑ دیا تھا۔
شبیر شاد بہت زیادہ پریشان اور گھبرایا ہوا نظر آ رہا تھا۔ اس نے ہم سے ملتے ہی والہانہ لہجے میں اپنی کتھا شروع کرنی چاہی لیکن میں نے اشارے سے اسے روک دیا۔
"بابو! اپنے بندوں کو کیوں ترسانے ہو؟" ہوٹل کے منہ پھٹ استقبالیہ کلرک نے وہ منظر دیکھ کر مسکراتے ہوئے فقرہ کسا "ایسی بے قراری تو لیلیٰ کو مجنوں کے لئے بھی نہیں ہوئی ہو گی۔"
"ان دونوں کے درمیان تمہارے جیسا کوئی الو کا پٹھا موجود ہوتا تو وہ اس سے زیادہ حماقتیں بھی کر سکتے تھے" میں نے خشک اور وحشت لہجے میں اسے پھٹکار دیا اور اس کا منہ حیرت سے کھلا کا کھلا رہ گیا۔
"آؤ!" میں شبیر شاد کے شانے پر ہاتھ مارتا ہوا تیزی سے زینوں کی طرف بڑھتا چلا گیا۔
"چیف پاگل ہوا جا رہا ہے باس!" اس نے کمرے میں پہنچتے ہی اپنی کہانی شروع کر دی "ہمیں تمہارا سراغ لگانے بغیر اس کے پاس

واپس جانا تو در پیدریغ مجھے گولی مار دیتا..."

"میرے بارے میں اسے یک بیک کیا تکلیف لاحق ہوگئی ہے؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے پوچھا۔

وہ اضطراری طور پر اپنی کرسی سے اٹھ کھڑا ہوا اور ٹہلتے ہوئے بولا "شاید غلام رسول کے بارے میں اس پر اوپر والوں کا شدید دباؤ ہے۔ وہ باربار تمہارے اور اس کے بارے میں پوچھتا رہا ہے۔ دوسری طرف غلام رسول کی حالت خراب ہے۔ میرے سامنے اسے خون کی دو الٹیاں ہو چکی ہیں۔"

"کیا تم لوگوں نے اس پر کوئی تشدد کیا تھا؟" میں نے سرد لہجے میں پوچھا۔

"ہم نے تو اسے ہاتھ بھی نہیں لگایا۔ ہمارے لئے وہ اپنا ہی آدمی ہے۔"

"پھر اسے خون کی الٹیاں کیوں ہو رہی ہیں؟" میں نے سوال کیا۔

"چیف کی ہدایت پر میں ڈاکٹر یاری نامی ایک شخص کو ٹیلیفون کے دفتر لے گیا تھا۔ اس نے بتایا ہے کہ غلام رسول کے پھیپھڑوں پر زخم آئے ہوئے ہیں۔ شاید پولیس والوں نے اسے بے رحمی سے مارا پیٹا ہوگا۔ وہ لوگ قیدیوں پر اس طرح تشدد کرتے ہیں کہ ان کے جسم پر کوئی ضرب یا زخم کا نشان نظر نہ آئے لیکن اندر سے ان کا بیڑا غرق ہو جاتا ہے۔ ڈاکٹر یاری نے جب سے یہ بتایا ہے کہ غلام رسول کسی بھی وقت مر سکتا ہے، اسی وقت سے چیف کا دماغ الٹا ہوا ہے اور وہ تم سے بات کرنی چاہ رہا ہے۔"

"اسے معلوم ہونا چاہئے کہ میں بھی کام میں مصروف ہوں، عیش نہیں کر رہا۔"

"میں نے اسے بتایا تھا لیکن وہ کہتا ہے کہ وہ جہنم میں جائے۔ اس سے ہم کسی بھی وقت نمٹ سکتے ہیں۔ اس وقت غلام رسول کی روانگی سب سے اہم ہے۔ اگر وہ ہماری تحویل میں مر گیا تو اوپر والے ہم میں سے کسی کو معاف نہیں کریں گے۔ ہمارے پاس سے جانے کے بعد وہ زندہ رہے یا مرے، کم از کم ہم پر کوئی ذمے داری نہیں آئے گی۔ اس نے یہ کام تمہارے حوالے کیا ہوا ہے اس لئے وہ تم ہی پر برس رہا ہے۔"

"وہ ہر کام میرے حوالے کر دیتا ہے اور خود عیش کرتا رہتا ہے" میں نے تلخ لہجے میں کہا "غلام رسول کی موت آنی ہے تو کوئی بھی اسے مرنے سے نہیں روک سکے گا۔ جانے چیف کیوں اتنا الجھ رہا ہے۔"

"شاید تم ہی اس سے کچھ پوچھ سکتے ہو۔ ہمیں تو وہ بات بات پر کھانے کو دوڑ رہا ہے۔"

"جاؤ، تم نیچے جا کر دھیان رکھو کہ ہوٹل کا آپریٹر ہماری گفتگو سننے کی کوشش نہ کرنے پائے۔ میں ابھی چیف سے فون پر بات کرتا ہوں" میں نے کہا۔

"بڑی عجیب اور ناقابل فہم خواہش ہے چیف کی!" شیر خان کے چلے جانے کے بعد سلطان شاہ نے استہزائیہ انداز میں کہا۔

"بالکل نہیں۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا "وہ بالکل صحیح خطوط پر سوچ رہا ہے۔"

"لیکن ابھی تو تم اسی بات پر برہم ہو رہے تھے" وہ تنک کر بولا۔

"شیر خان کو کنفیوز کرنا ضروری تھا" میں نے اسے چڑانے کی نیت سے کہا۔

"اور اب تم شاید مجھے کنفیوز کر رہے ہو۔ اس بات کی کیا اہمیت ہے کہ غلام رسول کس کی تحویل میں مرتا ہے؟ موت تو کہیں بھی آسکتی ہے۔"

"وہ ہماری تحویل میں مرا تو خاموشی سے اس کی تدفین عمل میں آجائے گی اور یہ ثابت کرنا دشوار ہوگا کہ واقعی مافیا ہی نے اسے سرکاری تحویل سے نکالا ہے۔ وہ دوران سفر مرا تو یہ ایک بڑی خبر ہوگی۔ بھارتیوں کو یہ بتایا جا سکے گا کہ مافیا نے اسے پاکستان سے نکالا تھا لیکن اس کی زندگی نے اس کے ساتھ وفا نہیں کی اور وہ دوران پرواز ہی مر گیا۔ ایسی صورت میں مافیا کو کچھ رعایتیں مل سکیں گی اور بھارتیوں کے ساتھ تعلقات میں بھی خاصی پیش رفت ہو سکے گی۔"

"پھر اب تم کیا سوچ رہے ہو؟" اس نے اپنی ٹھوڑی پر ہاتھ رکھتے ہوئے پوچھا۔

"بہت کچھ" میں نے کہا "لیکن اس پر عمل کرنے کا انحصار حبیب جیوانی کے ساتھ ہونے والی گفتگو پر ہے۔ میرا خیال ہے کہ اب کھیل جلد ہی سمٹ جائے گا۔"

"تو پھر انتظار کس کا ہے؟ اسے فون کیوں نہیں کرتے؟" وہ غرایا۔

میں نے بستر کے سرہانے رکھے ہوئے فون کی طرف ہاتھ بڑھایا ہی تھا کہ مجھے ایس پی ایف کی جیپ میں موجود موبائل فون کا خیال آیا اور میں نے ہوٹل کے فون پر بات کرنے کا خطرہ مول لینے کا ارادہ ترک کر کے سلطان شاہ کو جیپ کی طرف دوڑا دیا۔

"شیر خان کو اوپر نہ بلانا!" میں نے اسے دروازے پر روک کر کہا "اسے نیچے بیٹھا رہنے دو۔ میں اس کی غیر حاضری میں بات کرنا چاہتا ہوں۔"

چند لمحوں میں ہی سلطان شاہ موبائل فون لے آیا۔ ان دنوں موبائل فون کی سہولت عام نہیں ہوئی تھی اور وہ عوام و خواص میں عجوبہ تصور کیا جاتا تھا لیکن ایس پی ایف نے اپنے ذرائع سے اس سہولت پر دسترس حاصل کی ہوئی تھی۔

فون پر میری آواز سنتے ہی سیٹھ حبیب جیوانی ایک دم چپ ہو گیا۔ میں نے چند لمحوں تک خاموش رہ کر اسے اپنے ذہن کا غبار

بتا کرنے کا موقع دیا۔ جس سے اس نے پوری طرح استفادہ کیا۔
کچھ دیر تک یک طرفہ بکواس کرنے کے بعد وہ آخر کار میری مسلسل خاموشی سے جھنجلا گیا۔

"آخر تم بولتے کیوں نہیں؟ کیا میں دیوار سے سر پھوڑ رہا ہوں؟" اس کی برہم آواز ابھری۔

"میں کیا کہہ سکتا ہوں چیف!" میں نے معصومیت سے کہا۔ "تم مجھے بولنے کا موقع ہی کب دے رہے ہو؟ تمہارا غصہ کچھ کم ہو تو میں اپنی کتھا شروع کروں۔"

"اب چپ کیوں ہو گئے؟" اس کی غراہٹ ابھری "کیا مجھے اپنی خاموشی کا اعلان کرنا پڑے گا۔"

"میں وہاں کے ساتھ غلام رسول والے معاملے پر بھی کام کر رہا ہوں" میں نے کہا "اسے ملک سے باہر نکالنا بہت مشکل نظر آ رہا ہے کیونکہ اس کی تصاویر ملک کی تمام سرحدوں اور بین الاقوامی ہوائی اڈوں پر پہنچا دی گئی ہیں۔ وہ جدھر بھی گیا فوراً ہی دھر لیا جائے گا۔"

"اور اتنی سی بات تک پہنچنے کے لئے تم جھک مارتے پھر رہے تھے؟" میری بات کاٹ کر اس کی زہریلی آواز گونجی۔

"تم سے بات کرنے کے بعد مجھے اندازہ ہو رہا ہے کہ میں اب تک واقعی جھک مار رہا ہوں" اس لئے اب میری بات چھوڑو اور مجھے بتاؤ کہ میں کیا کروں" کیونکہ یو نو چیف تم ہی ہو" میں نے ذرا سے توقف کے بعد سرد لیکن مہذب لہجے میں کہا۔ اس کی بدکلامی سے میرا دماغ واقعی سنک گیا تھا۔

میری بات سے شاید اسے ذہنی جھٹکا لگا اور اس نے بھانپ لیا کہ اس کا لب و لہجہ مجھے پسند نہیں آیا تھا لیکن اس نے فوراً ہی نرمی اختیار کرتے ہوئے کہا تھا "تم بات سمجھنے کی کوشش کرو! سوچنے سمجھنے کا وقت ہم گنوا چکے ہیں اور اب عمل کا وقت آ چکا ہے۔ غلام رسول کسی بھی وقت جہنم واصل ہو سکتا ہے۔ ہمارے بڑوں کو ہمارے مسائل سے کوئی دلچسپی نہیں۔ وہ تو صرف یہ چاہتے ہیں کہ غلام رسول کو فوری طور پر یہاں سے چلا جانا چاہئے۔ اس کے بعد وہ زندہ رہے یا مرے یہ ان کا مسئلہ ہو گا۔"

"شاید انہوں نے تمہارے ساتھ خاصا درشت رویہ اختیار کیا ہوا ہے کیونکہ تم ذہنی یکسوئی سے محروم معلوم ہو رہے ہو اسی وجہ سے بار بار بھڑک رہے ہو" اسے مصالحت اور نرمی پر آمادہ پا کر میں نے ذہنیا ضروری سمجھتے ہوئے کہا۔

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" اوقات مل جانے کے بعد وہ راہ راست پر آ گیا "آج میرے پاس دو مرتبہ زان نفری کی کال آ چکی ہے۔ تیسری کال آنے سے پہلے میں غلام رسول سے چھٹکارا حاصل کرنا چاہتا ہوں۔ وہ صرف میرا نہیں" ہم سب کا مشترکہ مسئلہ ہے۔"

"مجھے اندازہ تھا کہ حراست میں غلام رسول کے ساتھ بہت زیادہ بدسلوکی کی گئی ہے اور اس کی حالت کسی بھی وقت بگڑ سکتی ہے جب کہ ہمارے گرد مجبوریاں پھیلتی جارہی ہیں اسی لئے میں نے ایک اور لائن پر کام شروع کر دیا تھا ان کے کچھ نتائج سامنے آ چکے ہیں۔"

"مجھے معلوم تھا کہ تم کچھ نہ کچھ کر رہے ہو گے" اس کی اضطراری نواز ابھری "لیکن تم سے کوئی رابطہ نہ ہونے کی وجہ سے میں بالکل اندھیرے میں ہوں۔ میرے پاس زان نفری کو سنانے کے لئے کوئی چیز نہیں تھی اس لئے میں اس کی جھاڑ کھانے اور معذرت کرنے کے علاوہ کچھ نہیں کہہ سکا۔ تم کس لائن پر کام کر رہے ہو؟ اس کے نتائج کیا ہیں؟"

"نتائج تسلی بخش بلکہ حوصلہ افزا کہے جا سکتے ہیں" میں نے اس مردود کے اعصاب سے کھیلنے کی نیت سے بات کو طول دیتے ہوئے کہا "زان نفری کو سمجھنا چاہئے کہ ہم یہاں ہاتھ پر ہاتھ دھرے نہیں بیٹھے ہوئے ہیں۔ اپنی پوری صلاحیت سے کام لے رہے ہیں ....."

"تم بالکل ٹھیک کہہ رہے ہو!" اس نے بے صبری کے ساتھ ایک مرتبہ پھر میری بات کاٹ دی "اوپر والے سب ہی نکمے حرامی اور ادنیٰ درجے کے کام چور ہوتے ہیں۔ اپنے ماتحتوں کی مجبوریوں کا کوئی خیال کئے بغیر مشکل سے مشکل کام ان پر لادے رہتے ہیں اور پھر سر پر سوار ہو جاتے ہیں ...."

اس بار میں نے ہنستے ہوئے اس کی بات کاٹ دی اور معنی خیز لہجے میں کہا "یہ نہ بھولو چیف کہ تم بھی میرے اوپر والے ہو۔ شاید سب اوپر والے ایسے نہیں ہوتے!"

"یہ مذاق کا وقت نہیں ہے زیتی!" اس کی آواز سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ میری نوک جھونک سے زچ آ گیا تھا۔ وہ کہہ رہا تھا۔ "مجھے جلد از جلد کام کی بات بتاؤ۔ مذاق بعد میں ہوتا رہے گا۔"

"بھارتی حکومت غلام رسول کی ذات میں گہری دلچسپی لے رہی ہے اسی لئے میں نے ان کے سفارتی عملے سے رابطہ کرنے کی کوشش کی تھی جو بار آور ثابت ہوئی اور وہ غلام رسول کو اپنی تحویل میں لینے پر آمادہ ہو گئے ہیں۔ انہیں ہماری مشکلات کا بخوبی اندازہ ہے۔"

"تمہاری ملاقات کس سے ہوئی ہے؟" اس کی آواز سے بے تابی جھلک رہی تھی۔

"میں خود اس کے نام اور چہرے سے لاعلم ہوں" میں نے جھوٹ بولا۔

"لیکن اس کا کوئی نہ کوئی عہدہ تو ہو گا۔ تمہاری کس سے اور کس حوالے سے بات ہوئی تھی؟" وہ ایک ہی سانس میں سب کچھ جان لینے کے لئے بے چین ہوا جا رہا تھا۔

"یہ لمبی کہانی ہے۔ بس یوں سمجھ لو کہ میں ان سے ابھی بات کروں تو وہ اسی وقت غلام رسول کو لینے کے لئے آ جائیں گے" میں

نے جذبات میں الجھنے سے گریز کرتے ہوئے کہا۔
"لیکن واضح شناخت کے بغیر اتنے اہم معاملے میں اندھا دھند نہیں کھیلا جا سکتا۔"
"یہ اندھا دھند نہیں ہے۔ میں جو کچھ کروں گا یقین ہونے کے بعد ہی کروں گا۔"
"تو یہی میں بھی جاننا چاہتا ہوں۔ تمہارے اعتماد کی بنیاد کیا ہے؟"
"کراچی میں ان کے کونسلیٹ کا ایک سینئر افسر درمیان میں ہوگا۔ اس کا نام شری مان سنگھ ہے اور میں اسے ذاتی طور پر پہچانتا ہوں" میں نے کہا۔
"اس معاملے میں مجھے دخل دینے کی ضرورت تو نہیں پڑے گی؟"
"میرا خیال ہے کہ میں خود ہی یہ معاملہ نمٹا لوں گا مجھے بس تمہاری اجازت کی ضرورت ہے" میں نے کہا "تمہارے دخل انداز ہونے کی صورت میں یہ معاملہ بگڑ بھی سکتا ہے۔"
"ٹھیک ہے!" اس کی آواز سے اطمینان مترشح تھا "بہزان نقوی کا فون آیا تو میں اس سے کم از کم یہ تو کہہ سکوں گا کہ ہماری شری مان سنگھ سے بات چل رہی ہے ابھی تک تو خود میرے فرشتوں کو بھی علم نہیں تھا کہ تم شہر میں کیا کرتے پھر رہے ہو۔"
"میرا خیال ہے کہ زان کا تیسرا فون آنے سے پہلے یہ قصہ نمٹ چکا ہوگا۔"
"اچھی خبر سنانے کے لئے تم مجھے گہری نیند سے بھی جگا سکتے ہو۔ رات کو میں فون اپنی خواب گاہ میں ہی رکھتا ہوں" "میں تمہاری کامیابی کے لئے دعا کر رہا ہوں گا۔"
"نشے میں دعا نہ کرنا" میں نے جلدی سے کہا "خمار آلود دعائیں راستے سے ہی لوٹ آتی ہیں۔"
"تم کسی بھی رنگ بدمعاشی سے باز نہیں آتے" حبیب جیوانی کا فقرہ مکمل ہوتے ہی لائن پر سناٹا چھا گیا اور میں نے بھی موبائل فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔
"تو کیا تم واقعی غلام رسول کو شری مان سنگھ کے حوالے کرنے کے بارے میں سنجیدہ ہو؟" میرے فارغ ہوتے ہی سلطان شاہ جھاڑ کے کسی کانٹے کی طرح مجھ سے الجھ پڑا۔
"مجبوری ہے۔ اب اس کے علاوہ کوئی راستہ باقی نہیں رہا۔"
"میرا خیال تھا کہ تم غزالہ بھابی کے لئے اس حد تک ہرگز نہیں جاؤ گے" وہ ملامت آمیز نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے بولا۔
"اب یہ غزالہ کی وجہ سے نہیں ہوگا" میں دانت پیس کر بولا۔ "میں بتا چکا ہوں کہ صرف سرکار کی موت کی اطلاع دے کر بھی شری مان سنگھ کو غزالہ کی رہائی پر آمادہ کر سکتا ہوں۔"
"پھر اب غلام رسول کو ان کے حوالے کرنے کی کیوں سوجھ رہی ہے؟"
"اس لئے کہ یہ مافیا بلکہ سیٹھ حبیب جیوانی کی مجبوری ہے اور دوسری بات یہ ہے کہ غلام رسول خود قریب المرگ ہے۔ ہماری تحویل کے بجائے بھارتیوں کے قبضے میں مر گیا تو کون سی قیامت آجائے گی؟ اپنی موجودہ حالت میں وہ ان کے کسی بھی کام نہیں آ سکے گا۔"
"یہ تمہاری خوش خیالی ہے۔ کوبرا کے کاٹنے سے زہر نہیں مرا کرتے" اس نے کہا۔
"ہائیں ہائیں!" میں نے حیرت سے آنکھیں نکال کر کہا "تم اتنی بامحاورہ اردو کب سے بولنے لگے؟"
"کہیں سنی ہوئی کہاوت یاد آگئی تھی" وہ بے پروائی سے بولا۔ "لیکن یہ یاد رکھو کہ کوئی بھی ڈاکٹر زندگی اور موت کے معاملے میں اختیاری نہیں ہو سکتا۔ میں ایسے کئی لوگوں کو جانتا ہوں جنہیں ڈاکٹروں نے چند روز کا مہمان قرار دے دیا تھا لیکن وہ برسوں گزر جانے کے باوجود زندہ اور صحت مند ہیں۔"
"تم کہنا کیا چاہتے ہو؟" میں نے اس کی بحث سے زچ ہو کر پوچھا۔
"میری لغت میں قریب المرگ کا لفظ سرے سے نہیں ہے آدمی زندہ ہوتا ہے یا مردہ اور جب تک اس کے جسم سے آخری سانس بھی نہ نکل جائے وہ زندہ ہی رہتا ہے اور کہلاتا ہے۔ تم غلام رسول کو شری مان سنگھ کے حوالے کرنے کا فیصلہ کر کے ایک سنگین غلطی کر رہے ہو۔ ہو سکتا ہے کہ ایک دو روز میں ہی اس کی حالت سنبھلنی شروع ہو جائے اور بھارتیوں کو اس کے ذریعے اپنا کھیل آگے بڑھانے کا موقع مل جائے۔ اس وقت تم اپنے غلط فیصلے پر پچھتانے کے علاوہ اور کچھ نہیں کر سکو گے۔"
"اگر اندرونی ضربات کی وجہ سے اس کے پھیپھڑے زخمی ہو گئے ہیں تو دنیا کی کوئی طاقت اسے نہیں بچا سکے گی" میں نے اسے سمجھاتے ہوئے کہا "ایسا ہی ہے تو ہم بھی اسے شری مان سنگھ کے حوالے کرنے سے پہلے اچھی طرح ٹھونک بجا لیں گے۔ اس وقت ہمیں مافیا میں اپنا وجود برقرار رکھنا ہے۔ اگر ہم نے یہ وقت گنوا دیا تو زان نقوی مجھ سے بدظن ہو جائے گا۔ آج میں نے یہ معاملہ دبا لیا ہے لیکن کسی نہ کسی وقت مافیا والوں پر یہ بات کھل سکتی ہے کہ شری مان سنگھ نے غلام رسول کے حصول کے لئے مجھ سے رابطہ کیا تھا۔ اس وقت میرے پاس اپنے بچاؤ کے لئے کوئی عذر نہیں ہوگا اور مافیا والے مجھے بری طرح رگید کر رکھ دیں گے۔"
"اس کا سب سے آسان راستہ یہ ہے کہ تم ظفر کو اعتماد میں لے کر اسے مافیا کے بارے میں سب کچھ بتا دو۔ اس کی اسپیشل ٹاسک فورس نہ صرف اس نیٹ ورک کو تہس نہس کر دے گی بلکہ حبیب جیوانی اور اس کے تمام کرتے دھرتے بھی پکڑے جائیں گے۔"

"تم یہ بات بھول رہے ہو کہ شری مان سنگھ نے غزالہ کی رہائی کے لئے دو شرائط عائد کی ہیں۔ اگر غلام رسول کو الیس ٹی ایف والے پکڑ لیتے ہیں تو یہ باب بند ہو جائے گا اور شری مان سنگھ صرف سرکار کے بارے میں خبر ملنے کے بعد غزالہ کو نذرِ نہیں کرے گا۔ یہ بتلاتا ہے کہ اس کی نئی شرط زیادہ کڑی اور نا قابلِ قبول ہو۔ جب تک غزالہ اس کے قبضے میں ہے ہم اندھا دھند کوئی خطرہ مول نہیں لے سکتے۔"

مایوسی سے سلطان شاہد کا منہ لٹک گیا اور وہ بحث ہی ختم ہو گئی۔

میں نے فوراً ہی شبیر شاہ کو اوپر جا کر ٹیلیفون لائن جانے کی ہدایت کی۔ میں نے اسے بتا دیا کہ میری چیف سے بات ہو گئی تھی اور غلام رسول کے بارے میں کسی بھی وقت کوئی پیش رفت ہو سکتی تھی۔ اس لئے اسے اپنے آدمیوں کو ہر وقت تیار رکھنا تھا۔

"میرے سر سے بہت بڑا بوجھ ٹل گیا" اس نے جاتے ہوئے کہا "جب تک تم سے ملاقات نہیں ہوئی تھی اس وقت تک مجھے ہر طرف اندھیرا ہی اندھیرا نظر آ رہا تھا۔"

میں نے اس کے جاتے ہی سلطان شاہد کو بھی اس کے پیچھے روانہ کر دیا تاکہ وہ اس امر کا اطمینان کر لے کہ شبیر شاہ واقعی وہاں سے چلا گیا ہے۔ اگر وہ باہر چھپ کر ہماری روانگی کا جائزہ لینے کی کوشش کرتا تو اس کے ذہن میں شبہات جنم لے سکتے تھے۔ الیس ٹی ایف کی چیکنگ میں کھڑی ہوئی جیپ پر عام شہری نمبر پلیٹ تھی لیکن وہ ہارڈ ٹاپ جیپ اپنی ساخت کے اعتبار سے بادی النظر میں کسی رفاہی ادارے سے وابستہ معلوم ہوتی تھی۔ ہمیں اس میں سوار ہوتا دیکھ کر شبیر شاہ اس وہم کا شکار ہو سکتا تھا کہ آخر کار ہم نے فوجی حکام سے تعاون کرنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔ اس کی یہ غلط فہمی میرے لئے بہت خطرناک ثابت ہو سکتی تھی۔ اس سے پہلے مجھے اپنی ذرا سی بے احتیاطی کی وجہ سے جنیدو جیسے دلیر اور جاں نثار ساتھی کو اپنے ہاتھوں سے ہلاک کرنا پڑ گیا تھا۔ وجہ صرف اتنی سی تھی کہ اس نے مجھے رنجیش کے اس تجربہ گاہ علاقے میں جہاں سے بعد میں حبیب جیوانی کی بیوی مریم کی لاش دریافت ہوئی تھی جاتے اور پھر تیزی سے واپس لوٹتے ہوئے دیکھ لیا تھا۔ میں یہ نہیں چاہتا تھا کہ اپنی کسی لغزش کی وجہ سے مجھے جنیدو کے بعد شبیر شاہ کے ساتھ بھی وہی افسوسناک کہانی دہرانے کی ضرورت پیش آئے۔

سلطان شاہد کے چلے جانے کے چند ثانیوں بعد میں بھی اپنا کمرا خالی کر کے نیچے آ گیا۔ ایک بار پھر منہ توڑ جواب مل جانے کے بعد اس ادھیڑ عمر استقبالیہ کلرک نے نہایت ادب اور خاموشی کے ساتھ میرا حساب بنا کر میرے سامنے رکھ دیا تھا۔

پہلے میں ظفر سے مشورہ کرنا چاہتا تھا اس لئے میں نے اپنی دوسری فون کال کو اسٹیشن ٹو ہیڈ کوارٹر کسی تک مؤخر کر دیا تھا۔

جس طرح میں نے اپنی اور شری مان سنگھ کی ملاقات کے اصل پس منظر کو حبیب جیوانی سے پوشیدہ رکھتے ہوئے اسے صرف کلیدی باتوں سے آگاہ کیا تھا اسی طرح میں نے ظفر کو بھی اپنی اور حبیب جیوانی کی اصل گفتگو سے بے خبر رکھتے ہوئے صرف اتنا بتایا کہ شبیر شاہ کے ذریعے مافیا والے اس امر پر آمادہ ہو گئے تھے کہ میں ان کی طرف سے غلام رسول کو بھارتیوں کے حوالے کر دوں۔ میں نے اسے یہ بھی بتایا کہ مافیا والوں کی فوری آمادگی کا سبب یہ تھا کہ وہ خود بھی غلام رسول کو سرحد پار پہنچانے کے لئے کوشاں تھے لیکن بگڑے ہوئے حالات کی وجہ سے مجبور تھے۔ میری تجویز نے ان کا کام آسان کر دیا تھا۔ سرحد پار نہ سہی "سرحد میں ہی غلام رسول کو بھارتیوں کے حوالے کرنا ان کے مقاصد کے عین مطابق تھا۔

میں ہوٹل میں سلطان شاہد کی کہانی بھگت چکا تھا اس لئے میں نے پیش بندی کے طور پر ظفر کو یہ بھی بتا دیا کہ غلام رسول کی حالت بہت ابتر تھی اور وہ چند گھنٹوں یا زیادہ سے زیادہ چند دنوں کا مہمان تھا اس لئے ہم کوئی خطرہ مول لئے بغیر اسے شری مان سنگھ کے حوالے کر سکتے تھے۔ لیکن ظفر اس معاملے میں سلطان شاہد سے زیادہ سخت ثابت ہوا۔

وہ غلام رسول کو کسی بھی قیمت پر شری مان سنگھ کے حوالے کرنے کے خلاف تھا۔ میں نے ایک بار پھر اپنے وہی دلائل دہرائے جن کے سہارے میں سلطان شاہد کو لاجواب کر چکا تھا لیکن ظفر کے بشرے پر پھیلی ہوئی سختی میں ذرا سی بھی نرماہٹ پیدا نہیں ہو سکی۔

"میں تمہاری ہر بات مانتا ہوں۔" اس نے مضبوط لہجے میں کہا "غلام رسول کے پھیپھڑے ہی نہیں بلکہ دوسرے اعضائے رئیسہ بھی زخمی ہو سکتے ہیں۔ میں جانتا ہوں کہ فیروز گری کا نشانہ بننے والے بہت کم زندہ بچتے ہیں۔ زندہ بچ بھی جائیں تو عمر بھر کے روگی بن جاتے ہیں مگر ہمیں پھر بھی کسی قسم کا رسک نہیں لینا چاہئے۔ ایسے نازک اور پیچیدہ معاملات میں غلط فیصلے مہلک ثابت ہوتے ہیں۔"

"ایک بار غلام رسول کی موت واقع ہو گئی تو بھارتی کیا کر سکیں گے؟"

"تم زندہ غلام رسول کی بات کر رہے ہو" میں تو اس کی لاش بھی بھارتیوں کے حوالے نہیں کرنا چاہوں گا۔ تم را کو نہیں جانتے۔ اس میں ایک سے ایک شاطر دماغ پل رہا ہے۔ وہ لوگ رائی کا پہاڑ بنا لینے میں مہارت رکھتے ہیں اور میں انہیں رائی فراہم نہیں کرنا چاہتا۔"

"آخر کچھ تو پتا چلے کہ تمہارے ذہنی تحفظات کیا ہیں؟" میں نے تنگ آ کر کہا۔

○☆○

میں نے غلام رسول کے بارے میں سیٹھ حبیب جیوانی سے کلی اجازت لے لی تھی لیکن شری مان سنگھ سے بات کرنے سے

"غلام رسول زندہ رہے یا مر جائے، وہ اسے ایک بار اپنی سرزمین پر ضرور لے جائیں گے اور عالمی اخبارات اور نشریاتی اداروں کے نمائندوں کی بھیڑ میں اس کی نمائش کریں گے۔ وہ زندہ رہا تو اس سے کوئی زہریلا بیان دلوائیں گے۔ اور وہ مر گیا تو اسے شدید بیمار ظاہر کرکے اس کی لاش رکھائیں گے۔ پھر لاش غائب کردی جائے گی۔ اس پر بہیمانہ اور غیر انسانی تشدد کی کہانیاں تراش کر اس کی بدترین حالت کا ڈھنڈورا پیٹا جائے گا اور وہ لوگ اس کی موت کا راز چھپا کر اس کے نام سے ایک گمنامی مہم کا آغاز کردیں گے جس کا کوئی توڑ نہیں کیا جاسکے گا۔ ہمارے ملک میں موجود عناصر غلام رسول کے نام سے چلائی جانے والی اس مہم کو خوب اچھالیں گے جس کے نتیجے میں حالات کوئی بھی خطرناک موڑ لے سکتے ہیں۔"

مظفر کی باتیں سن کر میرا دماغ چند لمحوں کے لئے سن ہو کر رہ گیا۔

سلطان شاہ کی سطحی بحث کے برعکس مظفر نے بالکل ہی نئی اور چونکا دینے والی بات کی تھی جو بہت زیادہ قرین قیاس تھی اور میرے پاس اس کا کوئی توڑ نہیں تھا۔

"صرف انہیں کو زندہ قرار دے کر ان کے نام سے مہم جوئی کا امکان تمہارا قیاس ہے یا کبھی ایسا ہو بھی چکا ہے؟" میں نے جھکتے ہوئے لہجے میں مظفر سے سوال کیا۔

"دنیا کے مہذب ملکوں میں ایسا کم ہی ہوتا ہے۔ تیسری دنیا کے کئی ممالک میں متعدد بار سربراہان حکومت کی ناگہانی موت کو لوگوں سے کئی کئی دن تک پوشیدہ رکھنے کی کوششیں کی جاچکی ہیں تاکہ ملک کو بد امنی اور خانہ جنگی سے بچا کر متبادل حکومتیں بنائی جاسکیں۔ لیکن بھارتی حکومت بد نیتی کے ساتھ کئی بار ایسے ڈرامے کرچکی ہے۔ تامل اور میزو قبائل کے علاوہ سکھوں کے اس بارے میں تلخ تجربات ہوچکے ہیں۔ بھارتی حکومت اپنے ہاتھ آئے ہوئے ہر کارڈ کو کھیلنے پر تلی رہتی ہے۔ مجھے یقین ہے کہ اس معاملے میں وہ ہم سے ذرا سی بھی رعایت سے کام نہیں لیں گے اور سندھ میں جلتی پر تیل چھڑکنے کی پوری کوشش کریں گے۔"

"پھر کیا کیا جائے؟ اس مسئلے کا کوئی نہ کوئی حل تو ہونا ہی چاہئے۔"

"یہ بہت الجھی ہوئی صورت حال ہے لیکن ہم سر جوڑ کر کوئی راہ نکال سکتے ہیں۔ اگر سری مان سنگھ نے غلام رسول کا معاملہ تمہارے سپرد نہ کیا ہوتا تو اس کا سیدھا سا حل یہ تھا کہ ہم اغوا والوں کو دھوکا دے کر غلام رسول کو ان کی تحویل سے نکال کر اپنے قبضے میں لے لیتے لیکن اب ایسا نہیں کیا جاسکتا۔"

اس معاملے میں خود اپنی ذات ملوث تھی اس لئے میں بہت کمزور پوزیشن میں تھا۔ دوم یہ کہ مظفر کے دلائل نے مجھے بھارتیوں کی بدنیتی کے بارے میں قائل کردیا تھا اس لئے میں اس معاملے کا کوئی ایسا حل سوچنے پر مجبور ہوگیا تھا جس میں غلام رسول زندہ یا مردہ ہماری ہی تحویل میں رہتا۔

"اس الجھن کا صرف ایک ہی حل ہے۔" خاصے طویل سکوت کے بعد سلطان شاہ کی آواز نے مجھے چونکا دیا۔ وہ اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہہ رہا تھا "غلام رسول کو سری مان سنگھ کے حوالے کردیا جائے۔ اس طرح دو کام ہوجائیں گے۔ وہ اغوا کار کے خفیہ قید خانے سے باہر آجائے گا اور سری مان سنگھ کی بھی شرط پوری ہوجائے گی۔ اسی کے ساتھ اسپیشل ٹاسک فورس کو حرکت میں لانا ہوگا۔ جوں ہی غلام رسول، سری مان سنگھ یا اس کے آدمیوں کے قبضے میں چلا جائے، فورس کے جوان چھاپا مار کر انہیں پکڑ لیں۔ غلام رسول کے ساتھ رنگے ہاتھوں پکڑے جانے کے بعد وہ لوگ الزامات کے خلاف زیادہ مزاحمت نہیں کرسکیں گے۔"

"میں بھی یہی سوچ رہا ہوں۔" مظفر نے پُرخیال لہجے میں کہا۔ "اس طریقہ کار کے پیچیدہ سیاسی اور سفارتی مضمرات بھی ہوسکتے ہیں اور عام طور پر ایسی کارروائیاں حکومت اور قانون نافذ کرنے والے اداروں کی کلیئرنس کے بعد ہی کی جاتی ہیں لیکن ہم مقامی پولیس کو ساتھ ملا کر یہ رسک لے سکتے ہیں۔"

"بنیادی طور پر یہ کارروائی سری مان سنگھ یا اس کے سفارتی عملے کے خلاف نہیں ہوگی۔" میں نے کہا۔ "غلام رسول ایک مفرور اشتہاری مجرم ہے۔ اگر اس کی بازیابی کی مہم میں کچھ لوگ بھی پکڑے جاتے ہیں تو اس پر حکومت یا قانون کسی کو کوئی اعتراض نہیں ہونا چاہئے۔"

"لیکن سری مان سنگھ نے غلام رسول کو اپنے دفتر پہنچانے کے لئے کہا تو بات بگڑ جائے گی۔" مظفر کارروائی کرنے سے پہلے کسی پہلو کو نظر انداز کرنے پر آمادہ نہیں تھا۔ "سفارتی عمارات میں مداخلت پولیس تو کیا فوج کے بھی بس سے باہر ہوتی ہے۔ سفارت خانے یا کونسلیٹ سے باہر ہم ہر کارروائی کرسکتے ہیں۔"

"یہ تو سری مان سنگھ سے بات کرنے کے بعد ہی معلوم ہوگا کہ وہ کس مقام کا تعین کرتا ہے۔" میں نے کہا۔ "اس میں ہماری مرضی نہیں چل سکے گی۔"

مزید کافی بحث و تمحیص کے بعد ہم نے فیصلہ کیا کہ سری مان سنگھ سے بات ضرور کرنی چاہئے۔ اس سے کوئی پروگرام طے کرنے کے بعد ہی ہم اپنا لائحہ عمل تیار کرسکتے تھے۔

سری مان سنگھ کی بیوی ہماری قید میں تھی۔ وہ اپنی بیوی کی حد سے بڑھی ہوئی آزاد روی کی وجہ سے شدید ذہنی انتشار میں مبتلا تھا اس لئے غالب امکان یہی تھا کہ وہ اپنے مسائل سے نجات پانے کے لئے اپنا زیادہ وقت اپنی دفتری مصروفیات میں گزار رہا ہوگا۔

میں نے اس کے دفتر فون کیا تو وہ دوسری ہی گھنٹی پر لائن پر آگیا۔

"مبارک ہو، میں نے تمہارا تو صرف کام سرانجام دیا ہے کہ خود کو زوال کی راہ پر لانے کا حق تو راستہ ہی بناتا ہے۔" اس کی آواز پچاسے سی میں نے گرمجوشی کے ساتھ کہا۔

"کس تو جیسے کام کی بات کر رہے ہو؟ ملا سرکار یا غلام رسول؟" اس نے سوال کیا تو اس کی آواز میں خوشگوار حیرت بھری ہوئی تھی۔

"غلام رسول۔" میں نے کہا "وہ ابھی اور اسی وقت اسے تمہارے سپرد کرنے کے لئے تیار ہیں۔"

"بہت خوب!" اس کی تحسین آمیز آواز ابھری۔ "اس کا مطلب ہے کہ تمہارے بارے میں، میں نے جو کچھ سنا ہوا ہے وہ بے بنیاد نہیں ہے۔ تم واقعی کام کے غازی ہو۔"

"کہو تو میں ابھی غلام رسول کو تمہارے دفتر پہنچوا دوں؟" میں نے دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ کہا۔

"ہرگز نہیں!" اس کی بوکھلائی ہوئی آواز ابھری "بھول کر بھی یہ حرکت نہ کرنا۔ اس طرح سارا کھیل چوپٹ ہو کر رہ جائے گا۔ تم اس وقت شہر کے کس حصے میں ہو؟"

"میں بہادر آباد سے بول رہا ہوں۔" میں نے معنی خیز نظروں سے ظفر کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔

"اور غلام رسول کہاں ہے؟" اس نے متجسس لہجے میں اگلا سوال کیا۔

"وہ بھی یہیں ہے، مختصر نوٹس پر شہر کے کسی بھی حصے میں پہنچایا جا سکتا ہے۔"

"پھر تم اسے سپر ہائی وے پر گلشن معمار والے موڑ پر پہنچا دو۔" چند ثانیوں کی پرخیال خاموشی کے بعد شری مان سنگھ کی آواز ابھری۔

"اسے لینے کے لئے تم خود آؤ گے؟" میں نے سوال کیا۔

"کوئی بھی آ سکتا ہے۔ اس وقت نو بجے ہیں۔ تم ٹھیک گیارہ بجے اسے مقررہ مقام پر اتار کر لوٹ آنا۔"

"اس ویرانے میں؟" میں نے حیرت سے پوچھا "وہ بیمار اور زخمی ہے۔ وہ تھوڑی دیر تک بھی بے یارومددگار پڑا رہا تو اس کی حالت بگڑ سکتی ہے۔"

"تم فکر نہ کرو۔ اس کی سلامتی ہمیں تم سے زیادہ عزیز ہے۔" "شاید تمہیں مجھ پر اعتماد نہیں ہے جو اتنی رازداری برت رہے ہو۔"

"اعتماد نہیں، بلکہ یہ ہمارا طریقۂ کار ہے۔ ہم غیر ضروری خطرات مول لینے سے گریز کرتے ہیں۔"

"پھر نوازش مجھ تک کیسے پہنچے گی؟" میں نے بے تابی ظاہر کرتے ہوئے پوچھا۔

"وہ اس شہر میں اجنبی نہیں ہے۔ ہم اسے رہا کر دیں گے۔ وہ خود ہی تم تک پہنچ جائے گی۔"

"لیکن میرے بھی کچھ مسائل ہیں جن کی وجہ سے میں زیر زمین چلا گیا ہوں۔ وہ مجھ تک پہنچنے میں کامیاب نہیں ہو سکے گی۔ تمہیں اس کو میرے حوالے ہی کرنا ہوگا۔"

"اپنا فون نمبر دے دو۔ اس بارے میں صبح بات کریں گے۔" وہ بولا۔

"میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ میں زیر زمین ہوں اس لئے میرے ٹھکانے بدلتے رہتے ہیں۔ میں تمہیں اپنا کوئی فون نمبر نہیں دے سکتا۔"

"ٹھیک ہے۔ پھر تم صبح نو بجے فون کر لینا۔ لیکن یہ یاد رکھنا کہ غلام رسول کو مقررہ مقام پر اتارنے کے بعد تم ایک لمحے کے لئے بھی وہاں نہیں رکو گے۔"

"تم بے فکر رہو۔ میں بلاوجہ کسی جگہ ٹانگ نہیں اڑاتا۔ اور ہاں تم نے یہ نہیں بتایا کہ تمہارے سر کے زخم کا کیا حال ہے؟"

"وہ معمولی سی ضرب تھی۔ تم نے اپنے آدمیوں سے اس بارے میں بازپرس کی تھی؟"

"ہاں، انہیں تم سے کوئی پرخاش نہیں تھی۔ تم پر حملہ کرنے والا کوئی اور ہی تھا۔"

اس سے گفتگو اسپیکر فون پر ہوئی تھی اس لئے ظفر اور سلطان شاہد نے دونوں طرف کے مکالمات سنے تھے اور ان دونوں ہی کی رائے تھی کہ شری مان سنگھ اول درجے کا عیار اور ہوشیار آدمی تھا جو خود کو کسی غیر ضروری خطرے میں الجھانے کی حماقت نہیں کر سکتا تھا۔

غلام رسول کو سپر ہائی وے کے مقررہ مقام تک پہنچانے میں میرا کوئی کردار نہیں تھا۔ شری مان سنگھ کی ہدایت کے مطابق غلام رسول کو ٹھیک گیارہ بجے گلشن معمار والے موڑ پر چھوڑ دینا تھا۔ شری مان سنگھ کے آدمی مقررہ وقت سے پہلے وہیں کہیں قریب و جوار میں موجود رہتے اور میدان صاف دیکھ کر اسے وہاں سے لے جاتے۔ میرا کام صرف اتنا تھا کہ شیر شاہد کو فون کر کے ہدایت دیتا اور وہ گیارہ بجے غلام رسول کو سپر ہائی وے پر چھوڑ دیتا لیکن ظفر کا کام خاصا پیچیدہ تھا۔

اگر اس کے آدمی مقررہ وقت پر جائے واردات پر پہنچتے تو یہ ممکن تھا کہ شری مان سنگھ کے آدمیوں کی نظروں میں آ جاتے اور وہ لوگ خطرہ بھانپ کر غلام رسول کے قریب بھی نہ پھٹکتے اس لئے یہ ضروری تھا کہ وہ فوری طور پر موقع پر پہنچ کر اپنی کمین گاہیں قائم کر لیتے تاکہ انہیں مقررہ وقت پر مجرموں پر دھاوا بولنے میں آسانی رہتی اور ان کا حریف بے خبری میں مارا جاتا۔

ظفر اس پروگرام سے اتفاق رائے ظاہر کرنے کے بعد مقررہ مقام کی ناکہ بندی کی تیاریوں میں مصروف ہو گیا اور میں نے شیر شاہد سے فون کا سلسلہ ملا لیا۔

"مبارک ہو، تمہارے مطالبے تسلیم ہونے کی باری آ گئی

ہے۔" میں نے رابطہ ہوتے ہی کہا۔

"میں ہر حال میں خوش رہنے کا عادی ہوں باس۔" اس کی سعادت مندانہ آواز ابھری۔ "مجھے تو قیدی پر آج کی رات بہت بھاری نظر آ رہی ہے۔ اس کا سانس رک رک کر چل رہا ہے۔ اس پر غشی کی حالت طاری ہے لیکن وہ ہر سانس کے ساتھ درد ناک آوازوں میں کراہ رہا ہے۔ ایک بار اس کی آنکھوں کی پتلیاں بھی پھر گئی تھیں۔ میں پریشان ہو گیا تھا لیکن استاد قادر نے بتایا کہ موت آنے سے پہلے آدمی کی ناک کا بانسا ٹیڑھا ہو جاتا ہے۔ کسی کو اپنے سامنے سسک سسک کر مرتے ہوئے دیکھنا واقعی بہت دل گردے کا کام ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس کی جان کسی خاص چیز میں اٹکی ہوئی ہے ورنہ اسے اب سے بہت پہلے مر جانا چاہئے تھا۔"

"وہ ہمارے پاس نہیں مرنا چاہتا۔" میں نے بے رحمانہ لہجے میں کہا "اس طرح چیف کی مشکل آسان ہو جائے گی۔ اور تم بھی سکھ کی نیند سو سکو گے۔"

"تو کیا اس کے بارے میں کوئی فیصلہ ہو گیا ہے؟" اس کی آواز سے حیرت عیاں تھی۔

"اسے گیارہ بجے گلشن معمار والے موڑ پر چھوڑ دو۔ تمہارا کام ختم ہو جائے گا۔"

"وہاں آبادی میں رات گئے تک رونق رہتی ہے لیکن سپر ہائی وے کے اس حصے میں تو گیارہ بجے ہولناک سناٹا پھیل جاتا ہے۔ قیدی اپنے پیروں پر کھڑا ہونے کے بھی قابل نہیں ہے۔ ہم اسے وہاں ڈال آئے تو آوارہ کتے ہی اس کے لاغر بدن کو بھنبھوڑ ڈالیں گے۔"

"ہو سکتا ہے کہ وہاں سے گزرنے والے کسی بس یا ٹرک کا عملہ اسے دیکھ لے۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔ "یہ سب سوچنا ان لوگوں کا کام ہے جو ہمارے بعد اس کی سلامتی کے ذمے دار ہوں گے۔ تمہیں صرف اتنا ہی کرنا ہے جس کی ہدایت کی گئی ہے۔"

"تم بے فکر رہو۔ جو کچھ تم نے کہا ہے اس پر حرف بحرف عمل ہوگا لیکن میرے خیال میں اسے موجودہ حالت میں وہاں پھینکنے سے بہتر ہوتا کہ ہم اس کی پیشانی میں بارودی کھڑکی کھول کر اس کی لاش وہاں ڈال دیتے۔ اس طرح اس کی مشکل آسان ہو جاتی۔"

"تم بہک رہے ہو شیر شاہ!" میں نے خشک لہجے میں اسے وارننگ دی۔ "کیا تم بھول گئے کہ پچھلے چھتیس گھنٹوں سے چیف کی کیا حالت تھی؟ اس کی حالت جیسی بھی ہو اہم ترین بات یہ ہے کہ اسے ہمارے قبضے میں نہیں مرنا چاہئے۔ اسی وجہ سے میں نے تمہیں فون کر کے یہ بندوبست کیا ہے۔"

"سوری باس!" اس کی آواز یک بیک معذرت خواہانہ ہو گئی۔ "غلام رسول کی ہمدردی میں چیف کی ضرورت میرے ذہن سے معدوم ہو گئی تھی۔"

"اپنی حدود کا خیال رکھو گے تو ایسی لغزش نہیں کرو گے۔" میں نے سرد لہجے میں کہا "تمہیں یہ یاد رکھنا ہے کہ تمہارا آج رات کا کام بہت اہم اور ضروری ہے۔ اس میں ذرا سی بھی کوتاہی کی گنجائش نہیں ہے۔ اس کام پر ہم سب کے مستقبل کا بھی دار و مدار ہے۔"

میں اس سے گفتگو کر کے فارغ ہوا تو سلطان شاہ نے [illegible] ڈیرا کی تلاش میں گئے ہوئے دونوں افراد کچھ سنسنی خیز خبروں کے ساتھ لوٹ آئے تھے لیکن ظفر نے اس وقت غلام رسول والے قصے کو ہر بات پر مقدم رکھا ہوا تھا اس لئے اس نے ان خبروں پر زیادہ دھیان نہیں دیا تھا۔

ان دونوں کو تلاش کرنے میں مجھے زیادہ دشواری نہیں ہوئی۔ وہ لان پر لگی ہوئی پھلواری کے باہر ایک بنچ پر بیٹھے اپنے ساتھیوں سے گپ شپ میں مصروف تھے۔ ایس ٹی ایف کا جنرل [illegible] دونوں کو اول خان کے معتمد دوست اور ساتھی کی حیثیت سے [illegible] تھا۔ جو لوگ نئے تھے وہ بھی یہ جان چکے تھے کہ ظفر ہماری ضرورت سے زیادہ ناز برداری کر رہا تھا اس لئے ہمارے پہنچتے ہی وہ سب اپنی باتیں ادھوری چھوڑ کر خاموش ہو گئے۔

میں ان دونوں میں سے ایک کو اپنے ساتھ لے کر ظفر کے دفتر میں آ گیا۔ ظفر اس وقت بھی عمارت کے کسی اور حصے میں مصروف تھا اس لئے مجھے اس شخص سے کھل کر بات کرنے کی آزادی بھی تھی اور میں حقائق کی بنا پر اپنی بے لاگ رائے قائم کر سکتا تھا۔

ہوٹل کے رہائشی رجسٹر میں ڈیرا لا اینجلا کے نام سے کسی مہمان کی آمد کا اندراج نہیں مل سکا تھا تاہم ان اوراق میں سوزی کلارک [illegible] تھا البتہ ڈیرا کی تصاویر دکھانے پر پتا چلا کہ وہ ہوٹل کی عقبی سمت کی دوسری منزل کے ایک کمرے میں مقیم تھی۔

وہ کمرا حاصل کرنے کے لئے ڈیرا نے مسز فیلڈنگ کا نام استعمال کیا تھا۔ اس ہوٹل کے کلرک کو شاید ڈیرا کا چہرہ یاد بھی نہ رہتا لیکن اس نے عقبی حصے میں کمرے کا مطالبہ کر کے اسے خاصا تنگ کیا تھا جس کی وجہ سے کلرک کو ڈیرا کی شکل یاد رہ گئی تھی۔

ڈیرا نے وہ کمرا اسی صبح حاصل کیا تھا لیکن جب ایس ٹی ایف کے افراد نے خود کو خفیہ پولیس کے کارندے ظاہر کر کے وہ کمرا کھلوایا تو وہاں ڈیرا کی موجودگی کی کوئی علامت باقی نہیں تھی۔ شاید وہ سہ پہر کو ظفر اور کلارا کی ملاقات کا منظر دیکھنے کے بعد وہاں سے کوچ کر گئی تھی۔ ہوٹل والوں کو وہ کرائے کی مد میں ایک یوم سے زیادہ کی رقم پیشگی دے چکی تھی اس لئے اس نے اپنی روانگی کا اندراج کرانے کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی۔ کلرک کا خیال تھا کہ شاید ڈیرا رات گئے ہوٹل میں لوٹ آئے گی۔ ایس ٹی ایف والے جانتے تھے کہ انہیں جس کسی کے پیچھے لگایا ہے وہ چھلاوے سے کم نہیں ہوتا۔

ڈیرا نے ہوٹل کے رجسٹر میں اپنے پاسپورٹ کے کوائف درج [illegible]

کرانے کے بجائے ایک مقامی چارج کرادیا تھا اور کلرک کو بتایا تھا کہ اس کے جعلی سفری کاغذات مسٹر اور مسز زی میلو کی تحویل میں تھے اور وہ دونوں بدقسمتی سے بےحوالی شکار ہوئے تھے۔

اس کا وہ عذر اس قدر معصومانہ اور بے ساختہ تھا کہ کلرک نے اس پر اعتبار کرلیا۔ ویسے بھی دونوں ہوٹلوں کے لئے منتعدے کا زمانہ تھا اور ہر انتظامیہ کی یہ کوشش ہوتی تھی کہ ان کے ہوٹل کی حدود میں قدم رنجہ فرمانے والا مسافر ان ہی کا مہمان ہو جائے اس لئے ویرا کو وہاں کمرا حاصل کرنے میں کوئی دشواری پیش نہیں آئی۔

اس سے آگے کی کہانی زیادہ دلچسپ اور سنسنی خیز تھی۔ زی میلو فیلی کا پتا ڈیفنس کے متمول رہائشی علاقے کا تھا۔ وہ سراغ ملنے پر ایس پی ایف والوں نے ادھر کا بھی جائزہ لگانے کا فیصلہ کرلیا۔ وہ گیس کمپنی کے کارکنوں کے روپ میں گیس لیک ہونے کی شکایت کی دیکھ بھال کے بہانے وہاں پہنچے تو مسٹر زی میلو اپنے سرسبز لان پر ایک سفید فام عورت کے ساتھ کچھ لکھنے پڑھنے میں مصروف تھے۔ حیرتناک بات یہ تھی کہ وہ عورت ویرا لانیڈے کے علاوہ کوئی اور نہیں تھی۔

وہ دونوں گیٹ کے ساتھ احاطے کی دیوار پر لگے ہوئے گیس میٹر کی دیکھ بھال کے بعد واپس لوٹ گئے۔ ان کی زی میلو یا ویرا سے کوئی بات چیت نہیں ہوئی لیکن اس احاطے میں چند منٹ گزارنے کے بعد ان دونوں کو فوراً یقین کامل تھا کہ انہوں نے وہاں ویرا ہی کو دیکھا تھا۔

ان کی لائی ہوئی وہ اطلاع اس امر کی متقاضی تھی کہ زی میلو فیلی کی قیام گاہ پر فوراً ہی دھاوا بولا جاتا۔ اس طرح نہ صرف ویرا گرفت میں آسکتی تھی بلکہ اس سے جہانگیر کے مغوی بچے کی بازیابی کے بارے میں بیش بہا معلومات حاصل کی جاسکتی تھیں۔

لیکن دوسری طرف غلام رسول، شری مان سنگھ اور فرزانہ کی بازیابی کا معاملہ تھا جو بہت اہم اور فوری توجہ کا تھا۔ اگر میں غلام رسول والے معاملے کو چھوڑ کر اپنی توجہ ویرا کے مکان کی طرف مرکوز کرنا چاہتا تو پوری زندگی کچھ سولی کے ساتھ کچھ بھی نہیں کرسکتا تھا جب کہ ویرا ایک معزز شہری کے مکان میں پناہ گزین تھی جہاں سے اسے برآمد کرنے کے لئے باقاعدہ منصوبہ بندی اور ایس پی ایف کی بھرپور مدد کی ضرورت تھی۔

جہاں تک جہانگیر کے بچے کی بازیابی کا تعلق تھا تو اس کی اہمیت اپنی جگہ پر مسلّم تھی لیکن اطمینان کی بات یہ تھی کہ ایس پی ایف کی دو نفری جماعت اس کے بارے میں کھوج لگانے کی مہم پر نکلی ہوئی تھی۔ ان کی کامیابی کا سو فیصد امکان نہ ہونے کے باوجود یہ امید ضرور تھی کہ وہ کچھ نہ کچھ معلومات ضرور لے آئیں گے اور شاید ویرا کے تعاون کے بغیر ہی اس بچے کا سراغ لگایا جاسکے۔

مکمل ویرا اور اس کی فطرت سے بخوبی واقف تھا۔ میرے ذہن میں یہ بات بری طرح کھٹک رہی تھی کہ اس نے ہوٹل کے ریکارڈ میں اپنا ایسا پتا کیوں چھوڑا جس پر اس کے پائے جانے کے قوی امکانات تھے۔ اس کے لئے سہل راستہ یہ ہوتا کہ وہ ہوٹل میں اپنا کوئی فرضی پتا درج کراتی اور پھر انسانوں کے بے کراں سمندر میں کہیں بھی غائب ہو جاتی اور ہم اس کے لئے اپنا سر پیٹتے رہ جاتے۔

اسپیشل ٹاسک فورس کے اس تجربہ کار تبادلۂ خیال کے بعد مجھے ظفر سے بھی مختصراً تبادلۂ خیال کرنے کا موقع ملا اور مجھ پر اس کی سوچ واضح ہوگئی۔

اس کا خیال تھا کہ اگر ویرا اس وقت ڈی میلو فیلی کے ساتھ موجود تھی تو کسی چھیڑ چھاڑ کا آغاز ہونے تک اسے وہیں رہنا چاہیے تھا اس لئے وہاں بعد میں بھی کارروائی کی جاسکتی تھی۔ دوسری مجبوری یہ تھی کہ ظفر ویرا کے خلاف کی جانے والی کارروائی کی نگرانی بذاتِ خود کرنی چاہتا تھا اور اس کے لئے بیک وقت دو مقامات پر موجود رہنا ناممکن تھا اس لئے اس نے ویرا کے خلاف کارروائی کو اپنے فارغ ہونے تک مؤخر کرنے کا فیصلہ کرلیا تھا۔ ویسے بھی ویرا نے کلارا کی معرفت دیئے گئے تحریری پیغام میں اگلے دن دو بجے فون کرنے کا وعدہ کیا تھا۔ اس وقت تک صورتِ حال میں کوئی نمایاں تبدیلی متوقع نہیں تھی اور وہ کام بعد میں کیا جاسکتا تھا۔

شری مان سنگھ نے غلام رسول کو سپرہائی وے پر پہنچانے کے لئے دو گھنٹے کا وقت دیا تھا جو تیزی سے گزرتا جارہا تھا اس لئے ظفر نے تیاریوں کی رفتار بھی تیز کی ہوئی تھی۔

آخر کار دو گاڑیوں پر مشتمل ایک چھ نفری کارواں سہراب گوٹھ کی طرف روانہ ہوگیا۔ اس قافلے میں میرے اور ظفر کے علاوہ اسپیشل ٹاسک فورس کے چار کمانڈوز شامل تھے جو کسی بھی کارروائی کو برق رفتاری سے پایۂ تکمیل تک پہنچانے کی صلاحیت رکھتے تھے۔ ان ہی میں سے دو نے گاڑیوں کو چلانے کی ذمے داری سنبھالی ہوئی تھی۔ سلطان شاہ کو اس مہم میں شریک نہیں کیا گیا تھا۔

دو گاڑیوں میں کُل چھ نفوس سوار ہونے کی وجہ سے خاصی جگہ موجود تھی لیکن ظفر نے وہ جگہ غلام رسول اور متوقع قیدیوں کے لئے خالی رکھی تھی۔

شہر کی سڑکوں پر برق رفتاری سے سفر کرتے ہوئے ہم لوگ جلد ہی سہراب گوٹھ کے علاقے سے گزر گئے اور پھر سپرہائی وے کا وہ مقام بھی آگیا جہاں بائیں طرف سے ایک پختہ سڑک گلشنِ معمار کی طرف جاتی تھی۔ اس سڑک پر بجلی کے کھمبے لگے ہوئے تھے۔ ہوسکتا ہے کہ وہاں اسٹریٹ لائٹس بھی موجود رہی ہوں لیکن اس وقت وہاں اندھیرے کا راج تھا۔ اسی راستے پر کچھ فاصلے پر کثیر المنزلہ رہائشی عمارات کے فلیٹوں میں جلنے والی روشنیاں جگمگا رہی تھیں۔

وہ سب اپنے کام میں بہت ماہر تھے۔ دونوں گاڑیاں رکتے تک

ان کی نجی کار گاہوں نے اپنے لئے کمین گاہیں تلاش کرلی تھیں۔ آج کل ان دنوں وہاں بڑے قطر والی لائنیں ڈالنے کے لئے کام ہو رہا تھا اس لئے گہری نالیوں کے ساتھ ہی مٹی کے بے ہنگم انبار لگے ہوئے تھے ان کے ساتھ ساتھ بڑے قطر والے کنکریٹ سے بنے ہوئے ایسے پائپ جن میں آدمی آرام سے بیٹھ سکے موجود تھے۔

ان چاروں کے کودتے ہی ایک گاڑی ظفر نے سنبھالی اور دوسری میرے حوالے کر دی گئی اور ہم دونوں وہ گاڑیاں فوراً آگے نکال لے گئے جہاں ان کار دیکھا جانا آسان نہیں تھا۔

گاڑیوں کی اوٹ میں پوزیشن لینے کے بعد میں نے اپنی رسٹ واچ پر نظر ڈالی تو وہاں دس بجنے میں صرف چند منٹ رہ گئے تھے۔

میرا خیال تھا کہ شری مان سنگھ یا اس کے نیوی مقررہ وقت سے پہلے وہاں آجائیں گے تاکہ تمام کارروائی اپنی نظروں سے دیکھ سکیں لیکن وقت دھیمے دھیمے گزرتا رہا اور وہاں بدستور سناٹا چھایا رہا۔ اس دوران میں اندر جانے والی اکا دکا گاڑیوں کے علاوہ ذیلی سڑک پر کوئی ٹریفک نہیں تھا۔ سپر ہائی وے پر دو طرفہ بھاری ٹریفک رواں تھا لیکن ہم ایسی جگہ پر چھپے ہوئے تھے جہاں شہر سے جانے والے ٹرکوں وغیرہ کی تیز روشنیوں کی رسائی نہیں تھی۔

"آج کل شہر میں گاڑیوں کی چیکنگ ہو رہی ہے۔ اگر غلام رسول کو لانے والی پارٹی راستے میں دھر لی گئی تو ہماری یہ رات بھی بیکار ہو جائے گی۔" تھوڑی دیر بعد ظفر بڑبڑایا۔

"وہ لوگ چالاک ہیں۔ غلام رسول کو بیمار ظاہر کرکے نکل آئیں گے۔ شہر میں گشت کرنے والی پولیس پارٹیوں کو اس کی تصاویر فراہم نہیں کی گئی ہوں گی۔" میں نے کہا۔

"اخبارات میں اس کی اتنی تصاویر چھپی رہی ہیں کہ شہری پولیس کو تو اس کے خدوخال یاد ہو جانے چاہئیں لیکن یہاں لوگوں کو فرض نبھانے سے زیادہ پیسے بٹورنے سے دلچسپی ہوتی ہے۔"

"پولیس ہی نہیں' ہر محکمے کا یہی حال ہے" میں نے تلخی سے کہا "جس کا بس چلتا ہے وہ بھوکے گدھ کی طرح لوگوں کو نوچنے کھسوٹنے میں مصروف ہو جاتا ہے۔ پولیس والوں کا دن رات لوگوں سے واسطہ رہتا ہے اس لئے وہ زیادہ ہی بدنام ہو رہے ہیں۔ خدا کرے کہ آج کوئی گڑبڑ نہ ہو۔"

"یہاں کوئی چیز رفت نہ ہو سکی تو مجھے افسوس رہے گا کہ میں نے وردا کے معاملے پر توجہ کیوں نہیں دی۔" وہ بولا "اس کی سرگرمی بھی کچھ کم اہم نہیں ہے۔"

"فکر نہ کرو' وہ تمہارے عشق میں گرفتار ہو گئی ہے" میں نے ہنستے ہوئے کہا "تم کل دوپہر والی فون کال پر اسے متاثر کرنے میں کامیاب ہو گئے تو وہ خود ہی تمہارے پاس چلی آئے گی۔"

"عشق اسے مجھ سے نہیں' تم سے ہے" وہ گھبرائے ہوئے لہجے میں بولا "اول تو وہ تمہیں مارنے سے گریز کرتی رہی ہے۔ اگر اس نے غلطی سے تمہیں مار بھی دیا تو وہ تمہاری تمی بنا کر دن رات اسی کو چومتی رہے گی۔ اس لئے مجھے اس بحث سے الگ ہی رکھو تو بہتر رہے گا۔"

"یہ ناممکن ہے۔ آج اس نے تمہیں رنگین چھتری کے سامنے میں گلابی سے ملتے دیکھ لیا ہے۔ تم شرافت سے راہ راست پر نہ آئے تو وہ تمہیں اغوا بھی کرا سکتی ہے۔"

ہم اسی نوک جھونک میں وقت گزارتے رہے۔ جب ساڑھے دس بجے تک بھی وہاں کوئی مشتبہ نقل و حرکت نظر نہیں آئی تو مجھے شبہ ہونے لگا کہ کہیں شری مان سنگھ نے آخری لمحات پر اپنا پروگرام ہی تبدیل نہ کر دیا ہو یا پھر اس کے آدمی ہم سے بھی پہلے وہاں آ پہنچے ہوں اور اپنے مورچوں میں چھپے ابتدا ہی سے ہماری نقل و حرکت کی نگرانی کر رہے ہوں۔

شہر کی طرف سے آنے والی ہر گاڑی کی تیز روشنی کی وجہ سے یہ اندازہ لگانا دشوار ہوتا تھا کہ وہ کس ساخت اور رنگ کی گاڑی ہے۔ ان کے آگے نکلنے کے بعد ہی ان کو تفصیلی طور پر دیکھا جا سکتا تھا اس لئے عقب کیا بیچ وہاں جو گاڑی آئی اس کے ہیڈ لیمپس کے درمیانی فاصلے اور ان کی زمین سے بلندی کی بنا پر صرف یہ اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ وہ کوئی کار ہے۔

وہ کار سپر ہائی وے سے اتر کر ناہموار راستے پر بائیں طرف گھومی تو میں نے پہچان لیا کہ وہ ٹریڈ لائن کی گاڑی تھی۔ گلشن معمار جانے والی ذیلی سڑک کے نکڑ پر وہ کار چند ثانیوں کے لئے رکی اور اندھیرے میں چند ہیولوں نے سہارا دے کر کسی ادھ مرے کو باہر نکالا۔ تمام سائے ایک بار نیچے جھکے پھر سیدھے ہو کر کار کی نشستوں میں غائب ہو گئے۔

لمحہ بھر بعد ہی وہ نیلی کار تیز رفتاری کے ساتھ شہر کی طرف واپس چلی گئی۔

غیر ارادی طور پر میری نگاہ اپنی رسٹ واچ کے ریڈیم ڈائل کی طرف گئی تو وہاں سوئیاں گیارہ بجنے کا اعلان کر رہی تھیں جس کا مطلب تھا کہ شیر شاہ نے اپنی ذمہ داری نہایت خوش اسلوبی کے ساتھ مقررہ وقت پر پوری کر دی تھی۔

شاید اس وقت غلام رسول کی حالت بہت ابتر تھی کیونکہ نیلی کار کے چلے جانے کے بعد وہاں کوئی حرکت نظر آ رہی تھی اور نہ ہی کوئی آواز تھی۔ وہ شاید زمین پر پڑا ہوا تھا کیونکہ اندھیرے میں پس منظر کسی ہیولے کا وجود بھی مفقود تھا۔

جال میں چارا لگایا جا چکا تھا اور شکار چارے کے لالچ میں کسی بھی لمحے جال پر گر سکتا تھا۔ وقت دھیمے دھیمے گزر رہا تھا لیکن وہاں ہر طرف بدستور سناٹے کا راج تھا۔

اس اعصاب شکن ماحول میں مزید چند منٹ گزر گئے تو ظفر کے لئے وہاں بیٹھے رہنا محال ہونے لگا "پتا نہیں کیا ہو رہا ہے۔ میں بیٹھے بیٹھے تنگ آگیا ہوں۔ مجھے ڈر لگتا ہوں کہ غلام رسول زندہ بھی ہے یا مر چکا ہے۔ ابھی تک اس کی کوئی کراہ بھی نہیں سنائی دی ہے۔"

"بیٹھے رہو!" میں نے اس کا بازو دبا کر سرگوشیانہ لہجے میں کہا "اور اندھیرے پر نظریں جمانے کی کوشش کرو۔ ہو سکتا ہے کہ وہ بھی زمین سے چپک کر پیش قدمی کر رہے ہوں۔"

"سمجھ میں نہیں آتا کہ میرے آدمی کیا کر رہے ہیں؟" مظفر اضطراری لہجے میں بڑبڑایا۔

چند لمحے اور گزر گئے پھر اچانک ہی فضا میں کسی مینڈک کے ٹرانے کی آواز تین مرتبہ ابھری اس کے بعد پھر وہی سکوت چھا گیا جس میں صرف انجنوں کا ابھرتا اور ڈوبتا ہوا شور گونج رہا تھا۔

"ادھر بھی مکمل خاموشی ہے" مظفر نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔

"کیا وہ تمہارے آدمیوں کا سگنل تھا؟" میں نے متجسس لہجے میں پوچھا۔

"مینڈک کی تین آوازیں خیریت کے لئے ہیں۔ دو آوازوں کا مطلب خطرناک ہوگا۔"

میری نگاہیں شہر کی طرف سے آنے والے راستے پر جمی ہوئی تھیں۔ اچانک میں نے سڑک سے ہٹ کر کسی گاڑی کے ہیڈ لیمپس روشن ہوتے دیکھے جس کا مطلب تھا کہ وہ گاڑی اپنی روشنیاں گل کر کے پہلے سے اندھیرے میں کھڑی ہوئی تھی۔

ہیڈ لیمپس جلتے ہی وہ گاڑی حرکت میں آئی اور ناہموار کچے راستے پر اچھلتی ہوئی شاہراہ کے اس حصے پر آ گئی جو آگے زیر تعمیر ہونے کی وجہ سے مسدود تھا۔ اس گاڑی کی رفتار اتنی تیز تھی کہ آناً فاناً میں ہمارے قریب آ گئی۔ گلشن معمار والا موڑ آنے پر اس کی رفتار کم ہوئی اور وہ اس طرف گھوم گئی جہاں پروگرام کے مطابق غلام رسول کو موجود ہونا چاہئے تھا۔

تیز روشنی کی چادر کا رخ بدلنے پر میں نے دیکھا کہ وہ کوئی عام کار نہیں تھی بلکہ سفید رنگ کی سوزوکی ہائی روف ایمبولینس تھی جس کی چھت پر ایمرجنسی لائٹ اور رفتار سائرن بھی نصب تھا۔

ایمبولینس کے ہیڈ لیمپس کی روشنی میں ہم نے پہلی بار اس شخص کو دیکھا جو زمین پر بے حس و حرکت پڑا ہوا تھا۔ ایمبولینس کے رکتے ہی اس میں سے دو آدمی اتر کر آگے بڑھے۔ اسی لمحے کسی جانب سے یک بیک تین دیو ہیکل سائے نمودار ہوئے اور ایمبولینس کے پہلوؤں پر پھیلے ہوئے اندھیرے کی آڑ لے کر خاموشی سے ان دونوں پر ٹوٹ پڑے اور پلک جھپکنے میں ان دونوں کو دبوچتے ہوئے روشنی سے دور لے گئے۔ غلام رسول کا بے حس و حرکت بدن جہاں پڑا تھا، وہیں پڑا رہا۔

پھر اچانک ہی ایک ریوالور کن رکی نہ کے بعد دیگرے تین مسلسل فائر ہوئے لیکن کسی کا بال بھی بیکا نہ ہو سکا کیونکہ فائروں کے جواب میں کوئی بے ساختہ چیخ نہیں ابھری تھی۔ البتہ اندھیرے میں لڑتے بھڑتے ہاتھوں کی غراہٹیں اور چڑھے ہوئے سانسوں کی آوازیں واضح طور پر سنائی دے رہی تھیں۔

ہمارے ساتھ آئے ہوئے کمانڈوز کے پاس مختلف مہلک ہتھیار موجود تھے لیکن ان میں کوئی ریوالور گن نہیں تھی اس لئے یہ سمجھنا دشوار نہیں تھا کہ وہ فائر ایمبولینس سے کئے گئے تھے لمحہ بھر بعد یکے بعد دیگرے دو گولیاں چلیں۔ وہ دونوں بڑے بور کے پستول کے فائر تھے۔ اس بار ایمبولینس کے ہیڈ لیمپس کو نشانہ بنایا گیا تھا کیونکہ چھناکے کی آوازوں کے ساتھ ہی وہ بتیاں ناکارہ ہو گئیں۔

اندھیرا ہوتے ہی شاید کسی کو بھاگ نکلنے کا موقع مل گیا اور زمین پر کئی افراد کے دوڑتے ہوئے قدموں کی دھمک گونجنے لگی۔ ساتھ ہی کوئی کسی کو للکار بھی رہا تھا۔

اسی لمحے ایمبولینس اچانک حرکت میں آ گئی۔ اس کا انجن ابتدا ہی سے جاگ رہا تھا۔ اس بار ایمبولینس کی رجسٹری پارکنگ لائٹس کے انعکاس میں ایک سایہ نظر آیا۔ وہ ہماری بے خبری میں نہ جانے کس وقت ایمبولینس سے رینگ کر باہر نکلا تھا اور وہاں پھیلی ہوئی افراتفری سے فائدہ اٹھا کر غلام رسول کو اپنے کندھے پر لادے سفید گاڑی کی طرف بڑھ رہا تھا۔

وہ تمام واقعات اس قدر تیزی اور تواتر کے ساتھ رونما ہوئے کہ ہم دونوں ہی اپنی جگہ منجمد ہو کر رہ گئے۔ کچھ سمجھ میں ہی نہیں آیا تھا کہ وہاں حقیقی صورت حال کیا تھی اور کس کا پلہ بھاری تھا۔

ان دنوں شہر میں اغوا اور ڈکیتی کی وارداتوں کا خاصا زور تھا اس لئے قریب ہی سپرہائی وے سے گزرنے والے ٹریفک میں بے در بے فائروں سے کوئی رکاوٹ نہیں پڑی تھی بلکہ وہاں سے گزرنے والی گاڑیوں کی رفتار یک بیک تیز ہو گئی تھی۔ متذکرہ اور غیر یقینی صورت حال میں کوئی بھی شریف ڈرائیور وہاں رک کر خود کو ڈاکوؤں اور دہشت گردوں کے حوالے کرنے کا خطرہ مول لینے کے لئے تیار نہیں ہو سکتا تھا۔

ایمبولینس کو حرکت میں آتا دیکھ کر یکلخت ہی میری کھوپڑی پر جمی ہوئی برف پگھلنے لگی۔

ایس بی ایف کے تین کمانڈوز اپنے دو حریفوں کے ساتھ خونریز مقابلے میں الجھے ہوئے تھے جبکہ چوتھا نہ جانے کہاں غائب تھا۔ سوزوکی ایمبولینس والے اس افراتفری سے فائدہ اٹھا کر غلام رسول سمیت بھاگ نکلنے کے موڈ میں نظر آ رہے تھے۔

میں نے بجلی کی سی سرعت سے اپنی جگہ چھوڑ کر ایمبولینس کی طرف دوڑ لگا دی اور پھر غلام رسول کو کندھے پر لادے ہوئے قوی الجثہ شخص کو ایمبولینس کے کھلے ہوئے دروازے تک پہنچنا نصیب نہیں ہو سکا۔ میری چلائی ہوئی گولی اسے چاٹ گئی اور وہ ایک کربناک چیخ کے ساتھ زمین پر ڈھیر ہو گیا۔

حالات کا پانسا یکبارگی ہی پلٹ گیا۔ ایمبولینس میں سوار افراد نے بھانپ لیا کہ انہوں نے وہاں رکے رہنے کی حماقت کی تو وہ مارے یا پکڑے جائیں گے۔ انہوں نے ایمبولینس کو تیزی سے موڑ کر بھگا لے جانے کی کوشش کی لیکن ان کا وقت پورا ہو چکا تھا۔

شاید چوتھا کمانڈر ایسے ہی کسی وقت کے انتظار میں اپنی کیبن پکڑ میں چھپا بیٹھا تھا کیونکہ ایمبولینس کی رفتار تیز ہوتے ہی ایک گھٹا گھٹا لیکن ہولناک دھماکا ہوا اور ایمبولینس کے پرخچے اڑنے کے ساتھ ہی اس کے ملبے نے آگ پکڑلی۔

اس واقعے نے مجھے بری طرح بوکھلا کر رکھ دیا اور میں نے واپس ظفر کی طرف دوڑ لگا دی۔

ظفر ایک گاڑی میں سوار ہو کر اس کا انجن اسٹارٹ کرچکا تھا۔ مجھے دیکھتے ہی اس نے اپنے حلق سے الو کی تیز آواز نکالی اور میری طرف متوجہ ہوگیا۔

"تیزی کے ساتھ گاڑی باہر نکالو! اب یہاں رکنا خطرناک ہو سکتا ہے۔"

دونوں گاڑیاں باہر نکلیں تو مختلف سمتوں سے چاروں کمانڈوز دوڑتے ہوئے ہماری طرف آ گئے۔ شاید الو کی چیخ ان کے لئے واپسی کا اشارہ تھی۔

لڑنے والے تین میں سے ایک کمانڈو بری طرح زخمی اور خون میں نہایا ہوا نظر آ رہا تھا۔ وہ تینوں ہی ظفر کی گاڑی میں گھس گئے۔ چوتھا کمانڈو غلام رسول کے بے حس بدن کو اپنے کندھے پر لادا لایا تھا۔ وہ میری کار میں سوار ہو گیا۔

ہماری دونوں گاڑیاں وہاں سے شہر کی طرف روانہ ہوئیں تو ایمبولینس کے جلتے ہوئے ڈھانچے کو دیکھ کر ٹریفک رکنا شروع ہو گیا تھا اور لوگ گاڑیوں سے اتر کر اسی طرف دوڑ رہے تھے۔

ایمبولینس میں سوار افراد کے لرزہ خیز انجام کا تصور کر کے میں جھرجھری لے کر رہ گیا۔

"اس کا کیا حال ہے؟" چند ثانیوں کے بوجھل سکوت کے بعد میں نے اپنے ساتھ بیٹھے ہوئے کمانڈو سے بھرائی ہوئی آواز میں سوال کیا۔

"میں نے اسے اٹھایا تو شاید یہ نزع کے عالم میں تھا" اس کا لہجہ بالکل سرد اور بے جان تھا "اس نے میرے کندھے پر ہی دم توڑا ہے۔ اس کا بدن تیزی سے ٹھنڈا ہوتا جا رہا ہے۔"

"ایمبولینس پر بم تم نے ہی پھینکا تھا؟" میں نے آہستگی سے پوچھا۔

"ہاں!" اس کا لہجہ پہلے کی طرح سرد اور مشینی تھا "ہمیں ہدایت دی گئی تھی کہ آنے والوں میں سے کوئی بھی بچ کر نکلنے نہ پائے۔ میں ذرا سی بھی سستی دکھاتا تو وہ فرار ہونے میں کامیاب ہو جاتے۔ بم مارنے سے پہلے میں نے انہیں رکنے کی وارننگ دی تھی لیکن ان کی موت آ چکی تھی۔ انہوں نے میری وارننگ کی پروا کئے بغیر وہاں سے فرار ہونے کی کوشش کی تھی۔"

"وین میں کتنے آدمی رہے ہوں گے؟" چند ثانیوں کے بعد میں نے پوچھا۔

"آخر میں کل دو آدمی نظر آ رہے تھے۔ دو پہلے ہی اڑ گئے

تھے۔ پانچواں بے ہوش تھی کو اٹھا کر لے جا رہا تھا کہ اسے کسی کی گولی چاٹ گئی۔"

"تو کیا پانچواں مر گیا تھا؟" میں نے قدرے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"گولی شاید اس کے جسم کے کسی نازک حصے میں لگی تھی۔" وہ بولا۔

اس کے بعد گاڑی میں خاموشی چھا گئی مگر میرا ذہن ان ہی واقعات میں الجھا رہا۔

ان کے پانچ میں سے تین آدمی یقیناً مارے گئے تھے۔ بقیہ دو کے بارے میں مجھے کچھ علم نہیں تھا کہ وہ بھی اپنے بقیہ ساتھیوں کی طرح جہنم رسید کر دیے گئے تھے یا بھاگ نکلنے میں کامیاب ہو گئے تھے۔

غلام رسول جیسے قریب المرگ بلکہ نیم مردہ شخص کی خاطر اتنے افراد کی بھینٹ غیر معمولی بات تھی لیکن مجھے ان کی موت سے زیادہ فکر اس امر کی تھی کہ ان میں شری مان سنگھ شامل تھا یا نہیں؟

وہ جس قد و قامت کا مالک تھا اس کی بنا پر میرا خیال تھا کہ وہ جسمانی مشقت اور دوڑ دھوپ میں حصہ لینے کا عادی نہیں تھا۔ اگر وہ ایمبولینس ہی میں موجود رہا ہو تو بات دیگر تھی۔

وہ لوگ شری مان سنگھ کے سفارت خانے کے ملازمین تھے یا اس نے غلام رسول کے حصول کے لئے شہر کے پیشہ ور بدمعاشوں کی خدمات حاصل کی تھیں؟ یہ بھی ایک اہم سوال تھا کیونکہ اسی کے جواب پر آنے والے واقعات کا دارومدار تھا۔

اس پورے قصے میں اسپیشل ٹاسک فورس کا ذکر ہی نہیں آتا تھا بلکہ ظفر نے پہلے ہی یہ بندوبست کر لیا تھا کہ ساڑھے گیارہ بجے پولیس کی ایک مسلح گشتی جماعت جائے واردات پر پہنچ کر کنٹرول سنبھال لے اور وہاں سے زخمی یا مردہ حالت میں ہاتھ لگنے والے قیدیوں کے حوالے سے ایک کہانی بنا لے۔ کہانی میں غلام رسول کا کوئی حوالہ ضرور ہوتا اور یہ بتایا جاتا کہ مجرم سیاہ رنگ کی ایک ویگن میں مشتبہ انداز میں جمع تھے جنہوں نے پولیس کے للکارنے پر فائر کھول دیا۔ خونریز تصادم کے بعد پولیس نے حالات پر قابو پایا تو ان لوگوں کے قبضے میں بدنام سیاست داں غلام رسول بھی موجود تھا جسے پولیس نے اپنی تحویل میں لے لیا۔

وہ پولیس والوں کی ابتدائی کہانی ہوتی جس میں بقیہ رنگ ظفر کی ہدایات کے مطابق بھرے جا سکتے تھے۔

پولیس رپورٹ کی مرحلے وار اجرائی کی ضرورت اس لئے سمجھی گئی کہ پوری صورت حال واضح ہونے میں تاخیر ہونے کے سبب سے وہ کہانی صبح کے اخبارات میں شائع نہیں ہو سکتی تھی جبکہ ساڑھے گیارہ بارہ بجے تک جاری ہونے والی ابتدائی کہانی سنسنی خیز سرخیوں کے ساتھ اخبارات کی زینت بن سکتی تھی۔

ریسے تو شری مان سنگھ کے افسران کو رات ... [illegible]

ان کا مشن ناکامی سے دوچار ہو چکا تھا۔ ان کے بھیجے ہوئے آدمیوں کی کوشش کی ناکامی کا کھلا اعلان ہوا۔ شری مان سنگھ بذات خود مہم میں شریک ہوتا تو اسے کچھ بتانے کی ضرورت ہی نہیں تھی لیکن وہ اپنے دفتر میں موجود ہوتا تو اس کا اضطراب اپنے اوپر والوں سے کم نہ ہوگا۔ ان لوگوں کو اخبارات ہی سے یہ علم ہو سکتا کہ حکومت یا خفیہ انتظامیہ نے اس واقعے پر کیا موقف اختیار کیا ہے اور اسی کی روشنی میں وہ اپنا ردعمل ظاہر کرنے کا فیصلہ کرتے۔

اسٹیشن تک پہنچنے کے بعد پتا چلا کہ ہڑبونگ سے فائدہ اٹھا کر بھاگ نکلنے والے دو حریفوں میں سے ایک کمانڈوز کے ہاتھوں مارا گیا تھا جب کہ دوسرا بہت چالاک ثابت ہوا اور زخمی ہونے کے باوجود بڑے بڑے پائنچوں میں گھس کر کسی ایک سمت میں نکل گیا جہاں اس کا کوئی سراغ نہیں مل سکا اور وہ آگے کا جنگل ملنے کی وجہ سے کمانڈوز کو اس کی تلاش ادھوری چھوڑ کر واپس آنا پڑا۔

دست بدست جنگ میں ملوث ہونے والے تینوں کمانڈوز زخمی ہوئے تھے۔ وہ کے چہروں اور جسموں وغیرہ پر معمولی خراشیں آئی تھیں جبکہ خنجر کے زخم گہرے تھے۔ اس کی نہ صرف ناک کی ہڈی ٹوٹ گئی تھی بلکہ اس کے شانے پر کسی تیز دھار آلے کا لمبا زخم بھی آیا تھا۔

ان تینوں کی متفقہ رائے تھی کہ ان کے حریف اناڑی یا ناتجربے کار نہیں تھے بلکہ لڑنے بھڑنے کے فن میں قابل رشک مہارت رکھتے تھے جن کا توڑ آسان نہیں تھا۔

غلام رسول واقعی مر چکا تھا۔ اس کے زرد کافور اور بے نور چہرے پر موت کو لرزا دینے والی جھنکار رس رہی تھی۔ اس نے اپنے ملک اور صوبے کے ان گنت خاندانوں کو دوسروں کی غلامی کا طوق پہنانے کی منصوبہ بندی کی تھی لیکن وہ خود اپنی آزادی کے لئے تڑپتا ہوا ایک تاریک ویرانے میں بے بسی کی موت مرا۔ اس کی عزت اور ذلت کے درمیان ایک بہت باریک سی حد فاصل تھی۔ وہ اگر ہمارے قبضے میں آتا تو غداری کا کلنک اس کے ماتھے کی سیاہی بنا ہوا تھا اور رسوائی اس کا مقدر بن گئی تھی۔ اگر وہ آخری لمحات پر فرار ہوکر کی حویلی میں چلا جاتا تو مرنے کے بعد بھی اس کا نام جھنڈا لہرانے سے ہر عزت اور اعزاز سے نوازا جاتا لیکن قدرت کے فیصلے کچھ اٹل اور درست ہوتے ہیں۔ شاید اجل کے بے رحم ہاتھوں نے غلام رسول کو وہ موہوم سی حد فاصل عبور کرنے کی مہلت نہیں دی اور وہ عبرت کا نشان بن کر ہمارے قدموں میں آ گرا۔

وہ بہت حساس اور سنگین نوعیت کا معاملہ تھا اس لئے ظفر واپس آتے ہی مصروف ہو گیا۔ اسے ہوم آفس کے متعدد اداروں سے مل کر بعض معاملات طے کرنی تھیں اور غلام رسول کے جسد خاکی کو کسی مناسب جگہ ٹھکانے لگانے کا بندوبست کرنا تھا اس لئے میں اسے اس کے دفتر میں چھوڑ کر شاہراہ روم کی طرف چل دیا۔

میاں سلطان شاہ محمد پھیلائے آرام دہ بستر پر دراز تھا مجھے دیکھتے ہی اس نے اپنی ناراضی کا اظہار کرتے ہوئے دوسری طرف کروٹ لے لی۔

وہ دلیر اور قابل اعتماد دوست تھا۔ ہر برے وقت میں آنکھیں بند کر کے میرا ساتھ دیتا تھا۔ اس کے سہارے کی وجہ سے میں نے بڑی دشوار مہمات سر کی تھیں لیکن یہ بھی ایک طے شدہ بات تھی کہ بعض اوقات وہ اپنی عقل کے استعمال میں بخل کر جاتا تھا۔ ایسے مواقع پر میرے ساتھ اس کا رویہ زود حس بوڑھوں جیسا ہو جاتا تھا۔

وہ مجھ سے اس بات پر ناراض تھا کہ میں نے ظفر سے اسے ساتھ لے جانے کے لئے اصرار کیوں نہیں کیا۔ خاصی دیر کی مغز ماری کے بعد میں اسے یہ بات ذہن نشین کرانے میں کامیاب ہو سکا کہ ظفر اول خان کی طرح بہت زیادہ سادہ لوح نہیں تھا۔ وہ ہر مسئلے پر اپنی جداگانہ رائے رکھتا تھا اور ترجیحی طور پر اس کے مطابق کارروائی کرنے میں یقین رکھتا تھا۔ ایسے میں اس سے ذرا ذرا سی بات پر تکرار عموماً بدمزگی کا سبب بن جاتی ہے جب کہ ہم اپنے مخصوص حالات کی وجہ سے اس سے بگاڑ مول لینے کے متحمل نہیں ہو سکتے تھے۔

اس موضوع پر مصالحت ہونے کے بعد ناکام مہم کے بارے میں گفتگو چھڑ گئی۔

مجھے ابتدا ہی سے اس امر کا ادراک تھا کہ اسپیشل ٹاسک فورس نے شری مان سنگھ کا منصوبہ ناکام بنا کر غلام رسول کو اپنے قبضے میں لے لیا تو شری مان سنگھ اس ناکامی کو میری ہی کسی شرارت سے منسوب کر کے فرار کی راہیں کے دعوے سے مکر جائے گا۔

اس بارے میں اگر اور مگر کے ساتھ بہت سی فرضی قیاس آرائیاں بھی تھیں لیکن میں سلطان شاہ کے اس خیال سے پوری طرح متفق تھا کہ سپاہی روپ پر آنے والے پانچ افراد میں سے ایک کا زندہ بچ نکلنا میرے حق میں زہر ثابت ہو سکتا تھا۔ اگر وہ پانچواں شخص بھی مارا جاتا تو شری مان سنگھ کبھی بھی یہ نہیں جان سکتا تھا کہ جائے واردات پر درحقیقت کیا ہوا تھا۔ ایسی صورت میں اسے ان ہی کہانیوں پر اعتبار کرنا پڑتا جو اخبارات کی زینت بنتیں۔ شری مان سنگھ ایمبولینس میں مارا گیا ہو یا دفتر میں رہا ہو، دونوں صورتوں میں بچ نکلنے والا پانچواں آدمی بہت خطرناک تھا۔ وہ شری مان سنگھ یا اس کی ہلاکت کی صورت میں اس کے کسی معتمد کو اصل کہانی سے آگاہ کر سکتا تھا۔ وہاں پیش آنے والے اصل واقعات میں پولیس کا کوئی دخل نہیں تھا۔ جائے واردات پر پولیس کی کوئی گاڑی تھی نہ اس کا کوئی باوردی اہلکار۔ جو کچھ بھی ہوا ایس ٹی ایف کے سادہ پوش کمانڈوز کا کارنامہ تھا۔ وہ راز کھل جانے کے بعد میرے لئے واقعی دشواریاں کھڑی ہو سکتی تھیں۔

اسی اثنا میں مجھے خبر ملی کہ میری غیر حاضری میں دو ورد کی جماعت بھی واپس آ چکی تھی جسے جہانگیر کے بیٹے کی تلاش میں شہر

کے چائلڈ کیئر سینٹرز بھیجا گیا تھا۔

ہماری واپسی کے بعد اسٹیشن فوری طور پر تیز رفتار متعدد سرگرمیاں شروع ہو گئی تھیں اور ہر شخص ضرورت سے زیادہ مصروف نظر آنے لگا تھا۔ ان سرگرمیوں میں ظفر سب سے پیش پیش تھا کیونکہ کلیدی کردار اسی کا تھا اور راستے فورس سے باہر کے لوگوں سے بھی رابطہ کرتا تھا اس لئے کسی نے بھی اس دوران جماعت سے اس کی کارکردگی کی رپورٹ لینے کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی۔

میں ان لوگوں کی تلاش میں آرام گاہ سے نکلا تو ایک راہداری میں ظفر سے مڈبھیڑ ہو گئی۔

"معاف کرنا میں ذرا مصروف ہوں۔" اس نے میرے شانے پر ہاتھ رکھ کر عجلت آمیز لہجے میں کہا۔ "کچھ دیر میں اعلیٰ سرکاری عہدے دار یہاں آنے والے ہیں۔ اس لئے میں شاید صبح سے پہلے فارغ نہ ہو سکوں۔ ارشد اور اکبر بچے کے بارے میں تحقیقات کر کے واپس لوٹ آئے ہیں۔ اگر تم مناسب سمجھو تو ان سے رپورٹ لے لو۔ فارغ ہونے کے بعد ہم آپس میں تبادلۂ خیال کر لیں گے۔"

"تم عجلت میں ہو۔ تھوڑی دیر بعد شاید تم سے بات بھی نہ ہو سکے اس لئے یہ بتاتے جاؤ کہ اگر میں کسی فوری کارروائی کی ضرورت محسوس کروں تو کون میرے کام آ سکے گا۔"

"ارشد میرا بہت سینئر نائب ہے۔" اس نے کہا۔ "وہ تمہارے ساتھ ہر طرح سے تعاون کرے گا۔"

وہ ایک دفعہ پھر معذرت کر کے آگے نکل گیا اور میں ارشد کی تلاش میں نکل کھڑا ہوا۔

ارشد اپنے خدوخال سے واقعی ایک خرانٹ نائب نظر آ رہا تھا۔ اس نے نہایت خوش دلی کے ساتھ میرا خیر مقدم کیا اور میری فرمائش پر بے چون و چرا میرے ساتھ چلا آیا۔

اس نے چند گھنٹوں کی قلیل سی مدت میں شہر کے بیس سے زائد ادارے کھنگال ڈالے تھے۔ اپنی تفتیش کے لئے اس نے ان اداروں کے مالکان یا منتظمین کے بجائے نچلے درجے کے ملازمین پر انحصار کیا تھا اور اس کی بھاگ دوڑ کا نتیجہ یہ تھا کہ دو روز پہلے روز ایک سرخ و سفید بچے کے ساتھ والدہ بھیجی گئی تھی۔

ہر طرف پھیلے ہوئے ناکامیوں کے گھور اندھیرے میں وہ امید کی پہلی کرن تھی۔

"اس سینٹر کا نام کیا ہے اور وہ کہاں واقع ہے؟" مجھ سے پہلے سلطان نے سوال داغ دیا۔

"فل اسمٰعیل کے نام سے سوسائٹی کے علاقے میں چلایا جا رہا ہے۔" ارشد نے کہا۔

"تم اس بچے کو دیکھ چکے ہو؟" میں نے مجسّس لہجے میں دریافت کیا۔

اُس نے اپنے سر کو نفی میں جنبش دی۔ "والدین کے علاوہ کسی کو بچوں تک جانے کی اجازت نہیں دی جاتی۔ میں نے اس ادارے کے ایک کلرک سے بات کی تھی۔ اس نے دراز کی تصویر دیکھتے ہی پہچان لی تھی جس کا مطلب ہے کہ وہ بچہ وہیں موجود ہو سکتا ہے۔"

"اس نے تمہیں کچھ اور بھی بتایا ہوگا؟" میں نے پوچھا۔

"وہ تو بات کرنے پر ہی آمادہ نہیں تھا۔ پانچ سو روپے کا نوٹ مٹھی میں لینے کے بعد وہ تصویر دیکھنے پر آمادہ ہوا تھا مگر ڈر رہا تھا کہ مالکان کو اس بات کا علم ہو گیا تو وہ اسے بیک بینی و دو گوش ملازمت سے نکال دیں گے۔ ان لوگوں کو غیر متعلقہ لوگوں سے بچوں کے بارے میں بات چیت کرنے کی ممانعت ہے۔"

"تم نے اُس سے کس بہانے سے بات کی تھی؟" میں نے اگلا سوال کیا۔

"میں نے اسے بتایا تھا کہ میں ایک گھر میں ملازم ہوں اور ہماری غیر ملکی مالکن اپنے شوہر سے لڑنے کے بعد اپنے شیر خوار بچے کو ساتھ لے کر گھر سے بھاگ گئی ہے۔ ہمارے مالک کا خیال ہے کہ اس کی بیوی، بچے کو کسی فل ٹائم کیئر سینٹر میں ڈال کر خود کسی ہوٹل میں عیش کر رہی ہوگی۔"

میں دل ہی دل میں اس کی حیلہ سازی کی داد دیے بغیر نہ رہ سکا۔

"اگر بچہ وہیں ہے تو ہمیں اس کی بازیابی کے لئے فوراً حرکت میں آنا ہوگا۔" میں نے کہا۔

"میں تیار ہوں۔ لیکن وہ بچہ ہم کیسے سنبھال سکیں گے؟" اس نے ہچکچاتے ہوئے پوچھا۔

"بچے کا باپ ہمارے ساتھ ہوگا۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "وہ بچے کو اس کی ماں تک پہنچا دے گا۔ بچے کی جدائی میں وہ اپنا ذہنی توازن کھو بیٹھی ہے۔"

"لیکن اتنی رات گئے وہاں ملازمین کے علاوہ کون بیٹھا ہوگا؟ وہ لوگ اتنی آسانی کے ساتھ بچے کو ہمارے حوالے نہیں کریں گے۔" سلطان شاہ بولا۔

"پہلی بار میں وہاں ایک مسکین گھریلو ملازم کے روپ میں گیا تھا۔ میں نے اسے بتایا تھا کہ ہمارے مالک نے مالکن کا سراغ لگانے پر پانچ ہزار روپے انعام رکھا ہے اسی وجہ سے اسے بھی پانچ سو روپے مل گئے لیکن اب میں کرائم برانچ کے انسپکٹر کے روپ میں جاؤں گا۔ مالکان کو سر کے بل چل کر وہاں آنا ہوگا۔"

"پڑھے لکھے لوگ عموماً نام اور عہدوں کے رعب میں نہیں آتے۔ اگر وہاں کسی نے تم سے تمہاری شناخت طلب کر لی تو کیا کرو گے؟" سلطان شاہ ہر منفی پہلو کو ٹھونک بجا کر دیکھنے پر تلا ہوا تھا۔

ارشد کے لبوں پر خفیف سی بزرگانہ مسکراہٹ پھیل گئی اور وہ

برا ہم لوگ کچے کام کرتے ہیں۔ میرے پاس شناختی کارڈ کے علاوہ انسپکٹری کی پوری وردی بھی ہے لیکن میرا خیال ہے کہ ہمیں وردی کی ضرورت پیش نہیں آئے گی۔ اور جہاں تک پڑھے لکھے لوگوں کی بات ہے تو اسے رہنے ہی دو۔ وہ جاہلوں سے زیادہ بزدل اور ڈرپوک ہوتے ہیں اور ہر وقت اپنی خود ساختہ عزت بچانے کی فکر میں مبتلا رہتے ہیں۔"

"پھر تم تیاری کرو۔ میں ایک فون کر کے آتا ہوں۔" میں نے اس ناخوشگوار بحث کو وہیں ختم کرتے ہوئے جلدی سے کہا۔ "تم چاہو تو ایک آدھ فوجی کو اپنے ساتھ لے لینا۔"

"اکبر میرے ساتھ ہوگا۔" وہ مسکراتے ہوئے بولا "انسپکٹر کے ساتھ جب تک کوئی جھاڑ کھانے والا ماتحت نہ ہو انسپکٹری چل نہیں سکتی۔ پہلے بھی وہ میرے ساتھ گیا تھا۔ ہم پانچ منٹ بعد باہر تیار ملیں گے۔"

اس کے چلے جانے کے بعد میں نے جہانگیر کا نمبر ملایا تو فون پر فوراً ہی اس کی مخمور کمزور گرفتہ آواز سنائی دی۔

"تمہارا بچہ اغوا ہوگیا اور تم گھر میں مجھے شراب پی رہے ہو؟" میں نے ملامت آمیز حیرت کے ساتھ کہا۔

"پھر کیا کروں؟ کہاں جاؤں؟" اس کی رندھی ہوئی آواز ابھری۔ "رو رو کر تھک گیا تو پینے بیٹھ گیا۔ سالی سلمیٰ بھی اسپتال میں پڑی ہوئی ہے۔ گھر کے در و دیوار مجھے کھانے کو آرہے ہیں۔ تم بھی نہیں آ جاؤ۔ میں نے ابھی ابھی شیواز کی نئی بوتل کھولی ہے۔ یہ پہلے ہی گھونٹ میں دل و دماغ کو روشن کر دیتی ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ اس وقت شراب کے سامنے تمہیں اپنے بچے کی کوئی فکر نہیں ہے؟" میں نے غصے سے پوچھا۔

"دکھ تو بہت ہے لیکن میں کیا کروں؟ قدرت کی مشین ٹھیک ہو تو دوسرا بچہ پیدا کرنے کی کوشش تو کی جا سکتی ہے لیکن کھوئے ہوئے بچے کو ڈھونڈنا بہت مشکل کام ہے......"

"اگر تمہارے ہوش و حواس ذرا بھی بحال ہیں تو کان کھول کر سن لو کہ ہم تمہارے بچے کی بازیابی کے لئے جا رہے ہیں۔" میں نے دانت پیستے ہوئے اس کی بات کاٹ کر کہا۔ "تم حلق تک شراب پی کر کسی گٹر میں غرق ہو جاؤ!"

"وہ! میں بھی تمہارے ساتھ چلوں گا۔" بچے کی بازیابی کا ذکر آتے ہی اس کا نشہ ہرن ہو گیا۔ "مجھے نشہ نہیں ہوا۔ بس ذرا سا سرور آ رہا تھا۔ تم یقین کرو کہ میں بالکل سوبر ہوں۔ میرا بچہ کہاں ہے؟"

"تم کو ساتھ نہیں لے سکتا۔" میں نے سختی سے کہا "تم نے ذرا سی بھی بدمستی کا مظاہرہ کیا تو سارا معاملہ بگڑ جائے گا۔ اب میں خود جا کر بھیوں کا کر کیا کر سکتا ہوں۔"

"خدا کے لئے نجی!" اس کی گڑگڑاتی ہوئی آواز ابھری۔ "مجھ پر رحم کرو۔ میری آنکھیں اسے دیکھنے کے لئے ترس رہی ہیں۔ میں وعدہ کرتا ہوں کہ تمہاری اجازت کے بغیر اپنی زبان بھی نہیں ہلاؤں گا۔ خلاف ورزی کروں تو مجھے جوتے مار کر وہیں دفع کر دینا۔"

"اگر تمہارے حواس واقعی بحال ہیں تو مجھے پچاس تک گنتی سناؤ۔ اس کے بعد تمہیں اپنے ساتھ لے جانے کے معاملے پر غور کر سکوں گا۔" میں نے درشت لہجے میں کہا۔

جہانگیر نے بے چون و چرا فون پر گنتی سنانی شروع کردی۔

اس بچے کی تڑپ اور سرکش دوست کی اس بے بسی نے میرا دل گداز کر دیا۔ وہ بیس تک پہنچا تھا کہ مجھے اپنی آنکھوں کے گوشوں میں نمی امڈتی ہوئی محسوس ہوئی اور میں نے اسے روک دیا۔

"بس کرو اور مستعد ہو کر تیار رہو۔ میں تمہیں لینے آرہا ہوں۔" مجھے اپنی آواز بھاری محسوس ہوئی اور میں نے فوراً ہی فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

"کیا بات ہے؟ آج اس نے تمہیں دل گرفتہ کیسے کر دیا؟" سلطان شاہ نے پوچھا۔

"وقت وقت کی بات ہوتی ہے۔ آج وہ خود بہت دل گرفتہ اور اداس ہے۔ زندگی میں بعض مقامات ایسے بھی آتے ہیں جہاں انسان خود کو بہت حقیر اور بے بس محسوس کرنے لگتا ہے۔ جہانگیر پر آج بھی کیفیت طاری ہے۔ میری ہدایت پر اس نے کسی کند ذہن اور غبی بچے کی طرح رک رک کر گنتی سنانی شروع کردی تھی۔"

فون سے فارغ ہوتے ہی ہم دونوں اٹھ گئے۔ باہر رونق اور چہل پہل تھی۔ ہم دونوں اس ہماک دوڑ سے لطف اندوز ہوتے ہوئے باہر پہنچے تو ارشد اپنے ساتھی سمیت اسی جیپ کے پاس موجود تھا جس میں ہم اپنے ہوٹل گئے تھے۔

ہم نے راستے میں جہانگیر کے مکان کے پھاٹک پر رک کر ہارن بجایا تو وہ فوراً ہی ذیلی کھڑکی کھول کر باہر آگیا۔ میری متوقع ناراضی کے خوف سے وہ شاید تیار ہو کر چوکیدار کے کیبن میں ہی آ بیٹھا تھا۔

ارشد اور اکبر جیپ کی اگلی نشستوں پر براجمان تھے۔ میں سلطان شاہ کے ساتھ پچھلی سیٹ پر بیٹھا ہوا تھا۔ جہانگیر دروازہ کھول کر میرے برابر میں بیٹھا تو اس کے بدن سے پھوٹنے والی سینٹ کی تیز بو نے میرا دماغ بھک سے اڑا دیا۔ شاید وہ اور مسکی کی تیز بو دبانے کے لئے ضرورت سے زیادہ سینٹ لگا آیا تھا۔

"یہ فوجی جیپ کہاں سے تمہارے ہاتھ لگ گئی؟" اس نے میرے کان کے نیچے تحیرانہ سرگوشی کی۔

"یہ فوجی جیپ نہیں ہے۔ اس وقت ہم انسپکٹر ارشد اور سب انسپکٹر اکبر کے ساتھ سفر کر رہے ہیں۔" میں نے اونچی آواز میں اسے آگاہ کیا اور دونوں کا تعارف کروا دیا۔

"میرا بچہ خیریت سے تو ہے نا؟" کچھ دیر کے سکوت کے بعد اس نے پہلو بدلتے ہوئے مضطربانہ لہجے میں پوچھا۔

"وہ لٹل اینجل ڈے کیئر سینٹر میں ہے۔" میں نے کہا۔ "میرا خیال ہے کہ وہ تمہارے گھر کے بجائے مستقل طور پر وہیں مقیم رہے تو اس کی بہتر تربیت ہو سکے گی۔"

"اسے وہاں کس نے پہنچا دیا؟" اس نے حیرت کے ساتھ پوچھا۔

"ذرا بچوں کی پرورش کے فن سے مابلد ہے۔ یہ کارِ خیر اسی نے سرانجام دیا ہے۔ اب تم زیادہ نہ بولو۔ زیادہ بولنے سے تو آکسیجن حلق میں پھنس جاتا ہے۔" میں نے اس کا بازو دبا کر کہا اور وہ خاموش ہو گیا۔ اس کے لئے یہی خوش خبری کافی تھی کہ اس کے بچے کا سراغ لگا لیا گیا تھا اور وہ خیریت سے تھا۔

تھوڑی دیر بعد ہمارے سفر کا اختتام لٹل اینجل کے سیاہ پھاٹک کے سامنے ہوا۔ جیپ اکبر ڈرائیو کر رہا تھا۔ اس نے پولیس والوں کی شان سے کام لیتے ہوئے نیچے اترے بغیر جیپ کا ہارن بجایا۔ پھاٹک کی جھریوں سے ہیڈ لیمپس کی تیز روشنی پہلے ہی اندر تک پہنچ رہی تھی۔ اس لئے چند ثانیوں بعد ہی پھاٹک سے ادھیڑ عمر چوکیدار نمودار ہوا۔ اپنے سامنے ایک چھائی ہوئی بارعب گاڑی دیکھ کر وہ فوراً ہی آہنی پھاٹک کی ذیلی کھڑکی میں غائب ہو گیا۔ اس کے فوراً بعد پھاٹک کھول دیا گیا۔

اس وقت عمارت میں شیر خوار بچوں کے علاوہ صرف چوکیدار اور تین خواتین موجود تھیں۔ ان میں سے ادھیڑ عمر عورت رات کی شفٹ کی نگراں تھی بقیہ دو عورتیں اس کی معاون تھیں۔

دریافت کرنے پر پتا چلا کہ ارشد اور اکبر سے ملنے والا کلرک اپنی شفٹ ختم کر کے گیارہ بجے چھٹی کر چکا تھا۔

پولیس کا ذکر سنتے ہی وہ تینوں عورتیں بری طرح بدحواس ہو گئیں۔ ارشد نے بارعب لہجے میں انہیں بتایا کہ وہ ایک مغوی بچے کی تلاش میں وہاں پہنچا تھا۔ اس پر نگراں کے اوسان مزید خطا ہو گئے۔ ایک عورت دونوں ہاتھوں میں منہ چھپا کر دبی دبی آواز میں رونے لگی تھی۔

"یہ کس بچے کا قصہ ہے؟" نگراں نے سہمی ہوئی آواز میں پوچھا۔

"اسے یہاں فرضی نام سے لایا گیا ہوگا۔ لانے والی یہ عورت تھی۔" ارشد نے ڈرامائی انداز میں ربا کی ایک تصویر اپنی جیب سے نکال کر اس کی طرف بڑھا دی۔

تینوں عورتیں متجسسانہ انداز میں اس تصویر پر جھکی تھیں۔ لمحے بھر کے لئے انہوں نے اس تصویر کو غور سے دیکھا پھر ان کے چہروں پر مایوسی کے تاریکی سائے ڈال دیئے۔

"ہم نے اسے نہیں دیکھا۔" نگراں نے سب کی نمائندگی کا فرض اپنے ذمے لیتے ہوئے کہا "ہم سب کی ڈیوٹی رات کے دس بجے سے صبح دس بجے تک ہوتی ہے۔ یہ عورت ہمارے سامنے یہاں نہیں آئی تھی۔"

"بچے کہاں ہیں؟ ہم انہیں دیکھنا چاہتے ہیں۔ بچے کا باپ ہمارے ساتھ ہے۔ یہ اپنے بیٹے کو پہچان لے گا۔" ارشد نے عورت کو گھورتے ہوئے سختی سے کہا "اس کے بعد تمہیں مالکان کو بلانا ہوگا۔"

نگراں عورت کے چہرے پر تذبذب کے آثار نظر آنے لگے تاہم انکار کرنے کی جرأت نہ کر سکی۔

لٹل اینجل کی عمارت اندر سے بہت صاف ستھری اور آراستہ تھی۔ اگلے حصے میں بچوں کے لئے نرسری اور کھیل کود کے کمرے تھے۔ ان کے پیچھے دو کمرے بچوں کی خوابگاہ کے طور پر استعمال ہوتے تھے جہاں چند ماہ سے تین سال تک کی عمر کے متعدد بچے دھیمی سبز روشنی میں اپنے صاف ستھرے بستروں میں سو رہے تھے۔ ان کمروں میں دیواروں پر رنگ برنگی تصاویر آویزاں تھیں۔ چھت میں لگے ہوئے ہکوں سے متعدد مشینی کھلونے جھول رہے تھے۔ فرش پر دبیز قالین تھا اور ائرکنڈیشنر کی وجہ سے کمروں کی فضا میں خوشگوار خنکی رچی ہوئی تھی۔

دونوں کمروں میں ایک ایک بستر نگراں کی معاون عورتوں کے لئے مخصوص تھا تاکہ وہ نیند سے بے آرام ہونے والے بچوں کی ضروریات پر فوری توجہ دے سکیں۔

پہلے کمرے میں جہانگیر کو مایوسی کا سامنا کرنا پڑا۔ وہاں معصومانہ انداز میں سوتے ہوئے آٹھوں بچوں میں کوئی اس کا لختِ جگر نہیں تھا لیکن دوسرے کمرے کے چوتھے بستر پر نگاہ پڑتے ہی وہ تڑپ کر والہانہ انداز میں آگے بڑھ گیا۔ اگر سلطان شاہ مضبوطی سے اس کا بازو نہ تھام لیتا تو وہ فرطِ محبت سے سوتے ہوئے بچے سے لپٹ کر اس کی نیند خراب کر دیتا۔

"وہ کہیں نہیں جا رہا۔ تھوڑی دیر کے لئے صبر سے کام لو۔ اس کی نیند خراب کی گئی تو وہ رو رو کر آسمان سر پر اٹھا لے گا اور سارے بچے جاگ جائیں گے۔" میں نے اسے سمجھایا اور وہ اپنے بچے کے بستر کے قریب فرشی قالین پر بیٹھ کر دبی دبی آواز میں رونے لگا۔

اس کا شیر خوار بچہ اپنے باپ کی حالت سے بے خبر انگوٹھا منہ میں لئے بے خبر سو رہا تھا۔

جہانگیر کے ساتھ ایک آیا کو وہیں چھوڑ کر ہم لوگ دفتر میں آگئے۔

ارشد نے وہیں سے ادارے کے مالک کو فون کیا۔ شاید وہ آدھی رات کو نیند سے اٹھائے جانے پر برہم ہوا لیکن ارشد نے فوری طور پر اپنا تعارف کرا کے وہ امکان ختم کر دیا۔

"میں انسپکٹر ارشد بول رہا ہوں۔ تمہارے یہاں ایک اغوا شدہ بچہ موجود ہے جسے اغوا کیا گیا ہے۔ ضابطے کی کارروائی کے لئے تمہاری فوری موجودگی ضروری ہے۔"

پھر شاید اس نے دوسری طرف کی پوری بات سنے بغیر ریسیور

رکھ دیا۔
تھوڑی دیر بعد ہی فون کی گھنٹی بج اٹھی۔ ارشد نے ریسیور اٹھایا اور اس کی تیوریاں چڑھ گئیں۔ "انسپکٹر ارشد۔ میں نے کہا تھا کہ فوراً آؤ اور تم ابھی تک فون پر میرا وقت برباد کر رہے ہو۔" وہ غصیلی آواز میں دہاڑا۔ "میں اغوا کے جرم میں شرکت کے الزام میں ابھی وقت تمہیں بند کرا دوں گا۔"

"پتا نہیں پولیس کو اپنے باپ کا نوکر سمجھتے ہیں سالے۔" اس نے بڑبڑاتے ہوئے ریسیور کریڈل پر پٹخ دیا۔ "فون کر کے چیک کر رہا تھا کہ کسی نے مذاق تو نہیں کیا۔ ابھی تھانے میں رات کالی کرے گا تو پتا چلے گا کہ مذاق کیا ہوتا ہے... الو کا پٹھا۔"

بچے کی شناخت ہونے کے بعد نگران خاتون نے متعلقہ ریکارڈ ارشد کے سامنے رکھ دیا۔ اس کی بد زبانی کے مظاہرے نے اس عورت کو غیر مشروط اور بھرپور تعاون پر مجبور کر دیا تھا۔

ریکارڈ میں بچے کا نام جارج کنگ درج کرایا گیا تھا۔ اسے لانے والی خاتون کا نام نبیلا کنگ تھا جس نے خود کو رازی کنگ کی بیوی ظاہر کیا تھا۔ نبیلا کنگ کا نام پڑھتے ہی میں چونک پڑا۔ ویرا نے ہوٹل میں کمرا حاصل کرنے کے لئے بھی وہی نام استعمال کیا تھا۔ نام کے اس تسلسل نے مجھے چکرا کر رکھ دیا مگر میں اس کا کوئی جواب نہیں جان سکا۔ وہ ویرا کی حرکت تھی اور وہی اس کا جواب دے سکتی تھی۔

شیر خوار بچوں کی شب و روز نگہداشت اور تربیت کے لئے ٹل اسپتال کی ماہانہ فیس پانچ ہزار روپے تھی جب کہ جارج کنگ کے داخلے کے وقت ویرا نے نبیلا کنگ کے نام سے دس ہزار روپے ڈیپازٹ جمع کرائے تھے۔ داخلے کے لئے تین ہزار روپے الگ سے ادا کئے گئے تھے۔

اس کا مطلب تھا کہ ویرا نے جہانگیر کو دو ماہ تک پریشان کرنے کا معقول بندوبست کیا ہوا تھا۔ جب تک ڈیپازٹ فیس چلتی رہتی، ٹل اسپتال کی انتظامیہ بے فکر رہتی۔ دو ماہ کی مدت گزرنے کے بعد بچے کا کوئی ولی وارث سامنے نہ آتا تو وہ اس پتے پر رجوع کرتے جو ویرا نے درج کرایا تھا۔

وہ پتا نبیلا کے علاقے کا تھا۔ اس کے ساتھ کوئی فون نمبر نہیں تھا لیکن مجھے پورا یقین تھا کہ نبیلا کنگ کی طرح ویرا کا وہ پتا بھی فرضی رہا ہوگا۔

ٹل اسپتال کا مالک کہیں قرب و جوار میں رہتا ہوگا کیونکہ وہ بیس منٹ کے اندر اندر ہانپتا کانپتا ہوا آ پہنچا لیکن اس وقت ارشد اس کی کرسی پر قابض تھا اس لئے اسے مجبوراً خاموشی سے ساتھ بیٹھ کر ارشد کی زہریلی تقریر سننی پڑی۔

ارشد نے اس سے کچھ بھی پوچھے سمجھے بغیر اس پر اپنی بے رحمانہ فرد جرم عائد کر دی۔ اس کا کہنا تھا کہ بچوں کی پیشہ ورانہ دیکھ بھال اور تربیت کے نام پر وہ لوگ ایک ایسا اڈا چلا رہے تھے جہاں متمول گھرانوں کے چھوٹے بچوں کو اغوا کر کے تاوان وصول کرنے کے ارادے سے یرغمال کے طور پر رکھا جاتا تھا۔

ان سنگین الزام تراشی پر اس شخص کا چہرہ چند سیکنڈوں میں زرد پڑ گیا اور جب اس نے اپنی صفائی پیش کرنی چاہی تو اس کی زبان بری طرح لڑکھڑا رہی تھی۔

اس نے بتایا کہ مسز نبیلا کنگ ایک دردناک کہانی لے کر ٹل اسپتال آئی تھی۔ اس نے بتایا کہ اس کا شوہر رازی کنگ اپنی ملازمت کے سلسلے میں عراق میں مقیم تھا جہاں وہ ہیضے کا شکار ہو کر قریب المرگ پہنچ چکا تھا۔ وہ اپنے شوہر کی تیمارداری کے لئے فوری طور پر بغداد روانہ ہونا چاہتی تھی لیکن شیر خوار بچے کا ساتھ ہونے کی وجہ سے شوہر کی دیکھ بھال نہیں کر سکتی تھی۔ اسے دوسرا ڈر یہ تھا کہ کسی بے احتیاطی کی وجہ سے اس کے شوہر کا مرض اس کے بچے کو لگ گیا تو وہ زندگی بھر خود کو معاف نہیں کر سکے گی۔ اس وجہ سے وہ بغداد جانے سے پہلے اپنے بچے کو ٹل اسپتال میں داخل کرانا چاہتی تھی۔

اس ادارے کے ضوابط کے مطابق کسی بھی بچے کو بغیر سرپرست یا اس کے باپ کے شناختی کاغذات کے بغیر داخل نہیں کیا جاتا تھا لیکن نبیلا کنگ کی کہانی اس قدر دردناک اور اس کی حالت اتنی قابل رحم تھی کہ نبیلا سے صرف فارم بھروانے کے بعد جارج کنگ کو داخل کر دیا گیا۔ ان لوگوں کے اطمینان کے لئے یہ کافی تھا کہ وہ دو ماہ کے اخراجات پیشگی ادا کرنے پر آمادہ تھی۔

اس شخص کے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ نبیلا اغوا کئے ہوئے کسی بچے کو ٹل اسپتال میں داخل کرانے کے لئے لائی ہوگی۔

اس نے بہت عاجزی اور خوشامد کے ساتھ ارشد سے التجا کی کہ وہ پوری طرح تصدیق کئے بغیر اس کے نیک نام ادارے پر کوئی الزام تراشی نہ کرے لیکن ارشد بالکل ہی پتے سے اکھڑا ہوا تھا۔

"ہر مجرم اسی طرح معصوم اور پارسا بنتا ہے۔" وہ آنکھیں نکال کر غرایا۔ "تم لوگوں کی بکواس پر کان دھرنے لگیں تو ہم لوگ جیتے جی ایک کیس بھی نہیں نمٹا سکتے۔"

"میرا خیال ہے کہ اس معاملے میں کہیں کوئی سنگین غلط فہمی ہوئی...." اس نے کہنا چاہا مگر ارشد نے ڈپٹ کر اس کی بات کاٹ دی۔

"غلط فہمی کے بچے! تیرا مطلب ہے کہ اندر جو نرسری اپنے بچے کے پاس بیٹھا رو رہا ہے وہ پاگل یا دیوانہ ہے۔ بس کورٹ کچہری اور

نکہ تو آواز ابھری۔
"رافل ٹنگ کہاں گیا؟ یہ تو یقیناً زری ملک کا گھر ہے؟" ارشد کی آواز سے بے بسی جھلک رہی تھی۔
"میں کیا کہہ سکتا ہوں؟ فارم میں تو بچے کا یہی پتا درج کیا گیا تھا جسے میں نے رجسٹر پر منتقل کر لیا" اس کی ملازمہ والی آواز ابھری "یا خدا۔ ابھی کس مصیبت میں پڑ گیا۔"
ارشد کو تصویر کا صرف ایک رخ معلوم تھا۔ شاید اسے یہ علم نہیں تھا کہ ویرا کی تلاش میں ہوٹل مینو پول کی طرف جانے والے اس کے ساتھی کیا خبریں لے کر آئے تھے اس لئے اس کی دانست میں وہ معاملہ بہت صاف اور سیدھا تھا کہ نبیلہ ٹنگ کا فرضی نام اختیار کرکے' بچے کو ٹول اسپتال میں داخل کرانے والی عورت نے غلط پتا درج کرایا تھا۔ اس بچے پر رافل ٹنگ کے بجائے زری ملک کے نام کی تختی دیکھ لینے کے بعد وہاں رفت بہار کرنا بے سود تھا۔ اس وجہ سے وہ شاید وہاں کوئی کارروائی کئے بغیر واپسی پر مائل نظر آ رہا تھا۔

"اب ہم یہاں تک آ ہی گئے ہیں تو اتمام حجت کے لئے زری ملک سے مل لینے میں کوئی حرج نہیں ہے" قدرے سکوت کے بعد میں نے نرم سے لہجے میں کہا۔

"میں کہتا ہوں کہ یہ سب فراڈ ہے" ارشد کی غصیلی آواز ابھری "یہ سالا' فرحت خان جو ٹول اسپتال کا مالک بنا پھر رہا ہے' جوتے کھانے کا تو صبح تک خود ہی اگلنے کی مشین بن جائے گا۔"
"دے... رکھو..... ہم... میں ایک عزت دار آدمی ہوں۔ تمہارا اور قانون کا برابر احترام کرتا ہوں۔ مجھے ایسی ہولناک اور ڈراؤنی دھمکیاں نہ دو ورنہ میرا ہارٹ فیل ہو جائے گا۔"
"موت سے ڈراتا ہے؟" ارشد شاید دانت پیس کر غرایا تھا۔ "ہم نے دل کے سیکڑوں مریض بھگتا رکھے ہیں۔ ہم اچھے بھلے چنگے والوں کو اتنی آسانی سے نہیں مرنے دیتے.... اور ہاں' مزاجی! تم کو زری ملک سے مل لینے میں کون سا فائدہ نظر آ رہا ہے؟ وہ بے چارہ کیا کر سکے گا؟"

اندھیرے کی وجہ سے یہ دیکھنا ممکن نہیں تھا کہ ارشد کس کی طرف متوجہ تھا لیکن یہ ظاہر ہو گیا تھا کہ اس نے آخری دو فقرے مجھ سے کہے تھے۔ زری ملک سے مل لینے کی تجویز میری تھی۔
"میرا خیال اب بدل گیا ہے" میں نے اپنے خیالات کی رو سے چونک کر کہا "ہمیں واپس ٹول اسپتال چل کر بچے کو فرحت خان کے جیب سے جا برآمد کرنا چاہئے تاکہ وہ اپنی ماں تک پہنچایا جا سکے۔ وہ غریب عورت اپنے شیر خوار بچے کے غم میں اپنا ذہنی توازن کھو بیٹھی ہے۔"
حقیقت یہ تھی کہ میرے ارادے میں کوئی تبدیلی نہیں آئی تھی میں جلد از جلد اس مکان میں داخل ہونے کے لئے بے تاب تھا۔ ویرا وہاں دیکھی گئی تھی۔ اگر وہ ہاتھ آجاتی تو جیبرے سا کی گمشدگی کا معاملہ بھی حل ہو جاتا اور اگر وہ ہاتھ نہ بھی آتی تو اس کے بارے میں زری ملک سے قیمتی معلومات حاصل ہو سکتی تھیں لیکن اندر جانے سے پہلے ارشد اور اکبر کو پوری صورتحال سے آگاہ کرنا ضروری تھا۔ جب تک فرحت خان ہمارے ساتھ تھا ہم اس موضوع پر کھل کر بات نہیں کر سکتے تھے۔
دوسری وجہ یہ بھی تھی کہ ہم لوگوں سمیت وہ جیپ زیادہ دیر تک وہاں کھڑی رہتی تو شہر کے مخدوش حالات کی بنا پر قرب وجوار کے مکانات کے چوکیداروں میں سے کوئی ہماری طرف متوجہ ہو سکتا تھا۔ ایسے ہی کسی فرض شناس چوکیدار کے ایما پر اس کے مالکان پولیس کو اپنے علاقے میں کسی مشتبہ جیپ کی موجودگی کی خبر دے دیتے تو ہمارا سارا کھیل بگڑ سکتا تھا۔
میں جانتا تھا کہ کوئی قانونی تحفظ حاصل نہ ہونے کے باوجود' اسپیشل ٹاسک فورس والے پولیس والوں سے معاملات سلجھانے میں خصوصی مہارت رکھتے تھے لیکن ایک بار پولیس ملوث ہو جاتی تو نہ صرف ہماری رازداری ختم ہو جاتی بلکہ جہانگیر کے بچے کی بازیابی کا معاملہ بھی طویل کاغذی کارروائیوں کی وجہ سے غیر ضروری تاخیر کا شکار ہو جاتا۔
ان حالات میں میں نے یہی بہتر سمجھا کہ ارشد کو شیر خوار بچوں کے بورڈنگ ہاؤس لوٹنے کا مشورہ دے ڈالوں۔ وہاں ہم فرحت خان کو سلطان شاہ کی تحویل میں دے کر پوری آزادی کے ساتھ تبادلۂ خیال کرکے' زری ملک کے مکان میں گھسنے کا منصوبہ بنا سکتے تھے۔
"عورت کو تو اپنا بچہ مل ہی جائے گا" ارشد استہزائیہ لہجے میں بولا "تم نے حبس بے جا کا خوب یاد رکھا۔ اب اس پر عدم کے تحت وہ مقدمے بنیں گے۔ اغوا اور پھر حبس بے جا جیسے جرائم کے بعد اس فرحت خان کی ہڈی کا قیمہ ہی بنے گا۔"
اس اثنا میں اکبر جیپ کا انجن اسٹارٹ کرکے اسے سڑک پر لا چکا تھا۔

"میں قرآن پاک کی قسم کھاتا ہوں کہ اس جرم میں میرا کوئی ہاتھ نہیں ہے" فرحت خان کی روہانسی آواز ابھری "میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ نبیلہ فراڈ ہوگی' مجھے......"
"بس!" ارشد نے ڈانٹ کر اسے خاموش کرا دیا "ہر مجرم' جرم کو کھیل' مذاق یا کاروبار سمجھ کر کرتا ہے۔ تارے اس وقت نظر آتے ہیں جب قانون کا بے رحم شکنجہ گردن جکڑتا ہے۔"
جیپ کے تاریک کیبن میں کچھ دیر تک خاموشی رہی مگر میں فرحت خان کے چڑھے ہوئے سانسوں کے درمیان ابھرنے والی' دھیمی دھیمی اضطراری آہوں کی آواز بخوبی سن رہا تھا۔
میں جانتا تھا کہ وہ بالکل بے گناہ تھا۔ ویرا اس قدر عیار اور مکار عورت تھی کہ اس کے سامنے بڑے بڑے بدمعاش اپنے

قانون کو ہاتھ لگاتے تھے اگر فرحت خان لاعلمی میں اس کا آلۂ کار بن گیا تھا تو اس میں اس کا کوئی قصور نہیں تھا لیکن ہمارے لئے ضروری تھا کہ اسے اس قدر خوف زدہ کردیا جاتا کہ بچے کو اس کی تحویل سے نکال لئے جانے کے بعد وہ سزا اور بدنامی کے خوف سے ہمیشہ اپنی زبان بند رکھتا۔

اس خاموشی کو فرحت خان کی سنسناہٹ نے ہی توڑا۔ وہ کہہ رہا تھا "مرزا جی! تم مجھے بھلے آدمی معلوم ہوتے ہو۔ تم ہی میری کچھ مدد کرو۔ میں بے موت مارا جاؤں گا۔"

"غلط دھندوں کا انجام بھی برا ہی ہوتا ہے" میں نے بے رخی سے کہا۔

"مرزا جی! تم یقین کرو کہ میں نے کوئی غلط کام نہیں کیا" وہ اضطراری طور پر خوشامدانہ انداز میں میرا بازو دباتے ہوئے سرگوشیانہ لہجے میں بولا۔

"غلط کام نہیں کیا ہے تو عدالت سے باعزت بری ہو جاؤ گے!"

"عدالت کا فیصلہ آنے تک میں بری طرح تباہ و برباد ہو جاؤں گا"

"یہ تمہیں اس وقت سوچنا چاہئے تھا جب تم نیلما سے ٹھگیں پھنسا رہے تھے۔"

"میری عزت خاک میں مل جائے گی" کاروبار تباہ ہو جائے گا" وہ میری بات سنی ان سنی کرکے اپنی ہی دھن میں کہتا رہا "مجھے اس شیطانی چکر سے بچالو مرزا جی! ورنہ میں کہیں کا نہیں رہوں گا۔"

"میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ تم مجھ سے ایسی امیدیں کیوں باندھ رہے ہو؟"

"تمہاری نرمی اور شرافت نے مجھے زبان کھولنے کا حوصلہ دیا ہے۔"

"نرمی اور شرافت کی خاطر میں اپنی نوکری کو داؤ پر نہیں لگا سکتا۔"

"نہیں" نہیں" ایسا مت کہو۔۔۔ خدا نہ کرے کہ تمہاری نوکری پر کوئی آنچ آئے۔۔۔ تم مجھے بچانے کا وعدہ کرو تو میں تمہیں نہال کردوں گا۔"

"کیا نہال کرو گے؟" میں نے استہزائیہ لہجے میں جواب دیا۔

"میں تمہیں بیس ہزار روپے دوں گا" اس نے میرے کان سے منہ لگا کر سرگوشی کی۔

"اتنے تو معمولی چور اچکے دے جاتے ہیں۔ تم بھول رہے ہو کہ یہ حدود آرڈیننس کا کیس ہے اور بچہ تمہاری تحویل سے برآمد ہوا ہے۔ اس کے ساتھ نوے ہزار کی رقم تم نیلما سے وصول کرچکے ہو۔ اب اپنے پلے سے صرف سات ہزار ڈال کر ہمیں زچانے کی کوشش نہ کرو۔"

میری حوصلہ افزا گفتگو سے اسے اپنی بات آگے بڑھانے کا موقع مل گیا اور وہ بولا "میری عقل ماؤف ہو کر رہ گئی ہے۔ تم ہی کچھ بتاؤ کہ معاملہ کہاں تک نمٹ سکے گا؟"

"تفتیش انسپکٹر کی مالیات آمدنی کتنی ہے؟" میں نے دل ہی دل میں حساب جوڑتے ہوئے پوچھا۔

"سوا دو لاکھ کے قریب فیس آتی ہیں۔ گران کا بڑا حصہ بچوں کی دیکھ بھال، خوراک، تنخواہوں اور کرائے وغیرہ میں خرچ ہو جاتا ہے۔ بس یوں سمجھو کہ مجھے تمہیں چالیس ہزار بچتے ہیں" وہ سہمی ہوئی آواز میں بلا رکے اپنا پورا حساب بتاتا چلا گیا۔

"تفتیش انسپکٹر باقی رہا تو تم ساری عمر اس سے کماتے رہو گے ہمارے پھندے میں آگئے ہو تو اب ہمارا پورا حصہ دیئے بغیر گلو خلاصی نہیں ہوگی" ورنہ خاک میں مل جائے گی۔"

"تم بتاؤ" میرے بس میں ہوا تو میں پیچھے نہیں ہٹوں گا" وہ خوف سے مرا جا رہا تھا۔

"صرف ایک مہینے کی فیسوں کا خرچا ہے۔ اگلے مہینے سے پھر تمہاری کمائی شروع ہو جائے گی۔ ہم رپورٹ سے تمہارا اور تمہارے ادارے کا نام ہی غائب کردیں گے۔"

"ٹھیک ہے۔۔۔ لیکن بچے کی برآمدگی کہاں سے دکھاؤ گے؟" چند ثانیوں کے بعد اس کی نقاہت زدہ آواز ابھری۔ اس نے رقم پر کوئی اعتراض نہیں کیا تھا۔

"وہ ہمارا کام ہے۔ بچہ کسی پارک میں لاوارث پڑا ہوا بھی مل سکتا ہے۔"

"لیکن اس کا باپ اپنی زبان بند نہیں رکھے گا" وہ سہمی ہوئی آواز میں بولا۔

"تم اس کی فکر نہ کرو۔ ہم اسے ڈرا دیں گے کہ اس نے اصل واقعات کے بارے میں زبان کھولی تو خطرناک مجرم بچے کے ساتھ ہی اس کی بیوی کو بھی اٹھا لے جائیں گے اور ان کی لاشیں تک نہیں مل سکیں گی۔ ہم لوگ جب سودا کرتے ہیں تو اونچ نیچ بھی سنبھالتے ہیں۔ بچے کے باپ کی زبان بندی کا بندوبست نہ ہوا تو تمہارے ساتھ ہم سب بھی مصیبت میں گرفتار ہو جائیں گے۔"

"مرزا جی! تم میرے محسن ہو!" اس نے ایک مرتبہ پھر میرا بازو دباتے ہوئے جذباتی لہجے میں کہا "میں تمہیں پورے دو لاکھ دے دوں گا۔ بس اس سے آگے مجھے نہ دبانا۔"

میں نے اس کا نخ بستہ ہاتھ اپنے بازو پر سے ہٹا دیا۔

ہم دونوں دھیمی آوازوں میں باتیں کر رہے تھے۔ انجن کے شور اور جیپ کی کھلی ہوئی کھڑکیوں میں سے آنے والی تیز ہوا کی وجہ سے ارشد اور اکبر چاچا ہماری گفتگو نہیں سن سکے تھے۔ ظاہر ہے شاد کو بھی پورے قصے کا علم نہیں ہو سکتا تھا۔ اس لئے میں نے اونچی آواز میں ان تینوں کو اپنی کارروائی سے آگاہ کرتے ہوئے کہا "دو لاکھ میں سودا ہو گیا ہے۔ اب رپورٹ میں فرحت خان کا نام نہیں آئے گا۔"

ہم لوگ پولیس والوں کے روپ میں تفتیش انسپکٹر پہنچے تھے اور اگر فرحت خان سے سودے بازی نہ ہوتی تو وہ معاملہ پولیس کے ...

میں اضافہ ہو جاتا۔ ہم خاموشی کے ساتھ بچے کو لے کر نکل جاتے تو فرحت خان بعد میں اپنے طور پر علاقے کے تھانے سے رجوع کر سکتا تھا۔ جب اسے پتا چلتا کہ بچے کو لے جانے والوں کا پولیس سے کوئی تعلق نہیں تھا تو وہ شیر ہو جاتا اور اخبار والوں کو ایک سنسنی خیز کہانی مل جاتی۔ وہ سب ہمارے مفاد میں نہیں تھا۔ اس لئے دولاکھ پر بات بنتے ہی میرے سر سے ایک بڑا بوجھ اتر گیا تھا۔

مگر ارشد اس رفت راتی ایک حریص پولیس انسپکٹر بنا ہوا تھا۔ میری بات سنتے ہی وہ بگڑ گیا "مرزا جی یہ کیا کیا تم نے؟ ایسے کیس روز روز نہیں ملتے اسے تھانے پہنچنے دیتے۔ اس کے بعد یہ خوشی خوشی دس لاکھ بھی دینے پر تیار ہو جاتا۔ تھانے کی تفتیش بڑے بڑوں کے چھکے چھڑا دیتی ہے۔"

میں نے تو غصہ ختم کر دیا۔ تم چاہو تو اسے تھانے لے جا سکتے ہو۔ مجھے اس کی بچی پر ترس آ گیا۔ میں نہیں کہہ سکتا ہے کہ یہ بالکل بے قصور ہے۔"

"تاریخ سے پہلے ہر ماں کا جسم ایسی ہی قسمیں کھاتا ہے۔ سونا چاندی ہے تو ایسے لوگوں کو ساری بھولی بسری باتیں یاد آنے لگتی ہیں۔ غضب خدا کا۔ یہ تو سوچا ہوتا کہ اوپر والوں کا حصہ نکالنے کے بعد ہم جانے والوں کے پلے کیا پڑے گا؟ تم تو اس کی ہمدردی میں اپنے پلاٹ مار رہے ہو۔"

"میں اپنا سب کچھ سمیٹ کر تمہیں تین لاکھ دے سکتا ہوں۔"
فرحت خان یوں ہانپ رہا تھا جیسے کوئی کھڑی ڈھلان چڑھ کر آیا ہو۔ "میں نے پچھلے مہینے اپنی ایک بچی کی شادی کی تھی۔ میری جمع پونجی اسی کی نذر ہو گئی۔ آج کل کے پڑھے لکھے لڑکے کھلے بازار میں اپنی بولی لگواتے ہیں۔ تم چاہو تو تصدیق کر سکتے ہو کہ میں نے اپنی بچی کو چار لاکھ کا فلیٹ اور دو لاکھ کی گاڑی میں جانے تین لاکھ کی کار دی تھی۔ ایک بچی کے بیاہ پر اتنا کچھ لگ جانے کے بعد مجھ جیسے سفید پوش کے پاس کیا بچ سکتا ہے؟"

اپنی بات پوری کرتے ہی فرحت خان کسی ہارے ہوئے جواری کی طرح بلک کر رو پڑا۔

میرے دل میں اس کے لئے ہمدردی کے جذبات امڈ آئے۔
اسی کے ساتھ میں یہ بھی سوچ رہا تھا کہ فرحت خان نے اپنی بچی کی شادی پر فلیٹ اور کار کے ساتھ دس بیس تولے سونا بھی دیا ہوگا۔ اس اعتبار سے اس شادی کا تخمینہ بارہ پندرہ لاکھ کے لگ بھگ بنتا تھا اور وہ اس پر بھی خود کو سفید پوش قرار دے رہا تھا۔ اس نے ارشد کی ایک ہی دھمکی پر رشوت کی رقم میں یک بیک ایک لاکھ کا اضافہ کر دیا تھا۔

میں نے ہزار سے شروع ہو کر وہ بولی جس طرح تین لاکھ تک پہنچی تھی اس کی بنا پر مجھے پورا یقین تھا کہ اس کے ساتھ تھوڑا بہت تشدد کیا جاتا تو وہ رقم بڑھانے پر آمادہ ہو جاتا لیکن ہم میں سے کوئی

بھی اسے اسامی بنانے کے موڈ میں نہیں تھا۔ ہم جو کچھ کر رہے تھے اس کا مقصد صرف اتنا تھا کہ اسے ہماری اصلیت پر شبہ نہ ہو سکے ورنہ اس سے وصول ہونے والی ساری رقم بآسانی مخبری کی نذر ہو جاتی تھی۔

اس مہم کا ایک فکر انگیز پہلو یہ تھا کہ فرحت خان کا "کاروبار" بہت منفعت بخش تھا جبھی اس نے اپنے رمار کو منہ مانگے داموں پر خرید لیا تھا ورنہ عام گھرانوں میں تو لاکھ پچاس ہزار کے اخراجات جوڑنے میں بھی اتنی مدتیں لگ جاتی ہیں کہ اپنے بابل کے آنگن میں شہنائیوں اور شہنائیوں کی راہ تکنے والی کنواریوں کی مانگ میں چاندی کے تار جھلملانے لگتے ہیں۔

وہ نعل اسٹیبل کا مالک تھا۔ بظاہر وہ ایک تعلیمی اور رفاہی ادارہ تھا لیکن اس دکان کے خریدار وہ سہل پسند امراء تھے جو اپنے ہی بچوں کی پرورش کو اپنی جان کا جنجال سمجھتے ہیں۔ انہیں نوکروں اور آیاؤں کے سپرد کر دیتے ہیں یا نعل اسٹیبل جیسے اداروں میں "ڈال" دیتے ہیں۔ مائیں اپنا حسن و شباب بچانے کے لئے اپنے جگر گوشوں کو اپنی ممتا بھری چھاتی سے دور دودھ پلوا دیتی ہیں اور باپ اپنی عیش کوش نیندوں کو بچوں کے بالائے نیم شب سے محفوظ رکھنے کے لئے ان پناہ گاہوں کا رخ کرتے ہیں۔ ان کا مسئلہ بہت پیچیدہ ہوتا ہے۔ وہ ماں اور باپ کہلانے کے حق سے دست بردار ہونا چاہتے ہیں نہ بچوں کی پرورش کی صعوبتیں جھیلنے کا یارا رکھتے ہیں اس لئے نعل اسٹیبل جیسے ادارے ان کی مجبوری بن جاتے ہیں۔ فرحت خان ان کی مجبوریوں کے دام وصول کر رہا تھا اور اس کے لئے اپنے نرخوں میں اضافہ کرنا زیادہ دشوار نہیں تھا۔

وہ اپنی بچی اور داماد کو جو کچھ دے چکا تھا یا ہمیں دینے والا تھا' اسے وہ سب ان ہی مجبوروں سے وصول کرتا تھا جو اس کی خدمات کے محتاج تھے۔

کچھ دیر بعد فرحت خان کا زور گریہ ختم ہوا تو میں نے باتوں ہی باتوں میں اس سے اپنے قیاس کی تصدیق کرا لی۔ اس نے اعتراف کیا کہ وہ فوری طور پر فیس میں دو چار سو روپے ماہانہ کا اضافہ کر کے اپنا بھاری خسارہ پورا کرنے کا ارادہ رکھتا تھا۔

ہوش ربا گرانی کے حوالے سے کیا جانے والا وہ اضافہ بچوں کے والدین کو بہر صورت قبول کرنا پڑتا کیونکہ ان کے بچے نعل اسٹیبل میں خاصی مدت گزار لینے کی وجہ سے وہاں کے ماحول اور آیاؤں کے بدن کی مخصوص بو کے عادی ہو چکے تھے۔ پیسے بچانے کے لئے انہیں نعل اسٹیبل سے نکال کر کسی دوسرے ادارے میں ڈالا جاتا تو اجنبی ماحول' نئے چہروں اور جسموں کی نامانوس مہک کی وجہ سے بچے اضطراب اور بے آرامی کا شکار ہو کر آسمان سر پر اٹھا لیتے۔ فرحت خان کے لئے بچوں کی معصومانہ نفسیات کی وہ کمزوری ایک کاروباری گر سے کم نہیں تھی اور وہ اس سے پورا پورا فائدہ اٹھانے کا ارادہ رکھتا تھا۔

ٹل اسپتال میں عملے کے سامنے فرحت خان کی موجودگی ضروری تھی اس لئے ارشد نے دوبارہ وہاں پہنچتے ہی فرحت کے ساتھ مہذب رویہ اختیار کرلیا اور ایسی گفتگو شروع کردی جس سے یہ ظاہر ہو رہا تھا کہ اس معاملے میں وہ بالکل بے قصور تھا ساری شرارت اور بدمعاشی مسز نبیلا کنگ کی تھی جو بچے کو دھوکے سے اس کے سر ڈال گئی تھی۔

"نبیلا کی گرفتاری کے لئے تم لوگوں کی خاموشی ضروری ہے" ارشد فرحت سے مخاطب ہو کر اس کے ملازمین کو سنا رہا تھا۔ "اسے شبہ بھی ہو گیا کہ ہم لوگ بچے کو یہاں سے نکال لے گئے ہیں تو وہ اپنی گرفتاری کے خوف سے ادھر کا رخ بھی نہیں کرے گی۔ وہ بے خبری میں یہاں آجائے تو تم بچے کی علالت کا بہانہ کرکے اسے یہاں روک لینا۔ تم اس سے کہہ سکتے ہو کہ بچے کو علاج کے لئے شہر کے کسی اسپتال میں داخل کرا دیا گیا ہے۔ اس اثنا میں تم مجھے اطلاع دو گے اور ہم اسے پکڑ لیں گے۔"

فرحت خان ممنونیت سے لبریز نگاہوں سے ارشد کو دیکھ رہا تھا۔ اپنی مختصر تقریر کرکے ارشد نے عملے کے تمام اراکین کو دفتر سے رخصت کردیا۔

"رقم کا کیا بندوبست ہے؟" میدان صاف ہوتے ہی ارشد نے اس سے پوچھا۔

"مجھے گھر جانا ہوگا" فرحت نے دھیمی آواز میں کہا "رقم میرے گھر پر ہی رہتی ہے۔"

"پھر تم یہاں وقت کیوں برباد کر رہے ہو؟" ارشد نے قدرے تیزی سے کہا "اپنی گاڑی میں جاؤ اور رقم لے کر جلد از جلد لوٹ آؤ۔"

فرحت فوراً ہی چلا گیا اور ارشد میری طرف متوجہ ہو گیا۔

"جہانگیر کا گھر یہاں سے زیادہ دور نہیں ہے" میں نے معنی خیز لہجے میں کہا "جتنی دیر میں فرحت خان واپس آئے گا اکبر اسے چھوڑ کر واپس آسکتا ہے۔"

"کیا مجھے بھی اس کے ساتھ جانا ہوگا؟" ارشد نے سوال کیا۔

"یہ ضروری ہے ہم دوبارہ یہاں واپس نہیں آئیں گے" میں نے کہا۔

ارشد نے میرے مشورے کے مطابق اکبر کو فوراً ہی جہانگیر اور اس کے شیرخوار بچے کو اس کے گھر پہنچانے کا کام سونپ دیا۔ اس طرح دفتر میں مجھ سمیت کل تین نفوس رہ گئے۔

"اب بتاؤ کہ تم ڈی سلوا سے کیوں ملنا چاہتے تھے؟" ارشد نے مجھ سے پوچھا۔

میں نے میز کے سامنے پڑی ہوئی ایک کرسی سنبھالتے ہوئے وہ کہانی دہرا دی جو دیرا کی تلاش میں جانے والے اسپیشل ٹاسک فورس کے دو جوانوں کے ذریعے مجھ تک پہنچی تھی۔

ارشد حیرت اور بے چینی کے ساتھ کھڑے میری وہ دلچسپ کہانی سنتا رہا جو اس کے لئے شاید سنسنی خیز بھی ثابت ہوئی تھی کیونکہ وہ مختلف معاملات بالکل ایک ہی سمت کی نشاندہی کر رہے تھے۔

"اس کا مطلب ہے کہ ڈی سلوا بھی دیرا سے ملا ہوا ہے؟" میری کہانی مکمل ہونے پر ارشد نے اضطراری انداز میں پہلو بدلتے ہوئے کہا "ہمیں سب سے پہلے اسی پر ہاتھ ڈالنا چاہئے۔"

"اس معاملے میں فرحت خان کو ملوث کرنا مناسب نہیں تھا اس لئے میں نے اس کی موجودگی میں بات کرنے کا ارادہ ترک کردیا تھا" میں نے کہا "ورنہ میں تو اسی وقت ڈی سلوا کے گھر میں گھسنے کے لئے بے چین تھا۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ اب دیرا کی عقل پر پردہ پڑ گیا ہے جبھی وہ اس قدر خود اعتمادی کا مظاہرہ کر رہی ہے۔ آج اس کی یہ خوش فہمی اسے لے ڈوبے گی۔" سلطان شاہ بولا۔

"پھر ہم یہاں وقت کیوں ضائع کر رہے ہیں؟" ارشد کرسی چھوڑ کر کھڑا ہو گیا۔

میں اس کے بچگانہ عمل پر زیر لب مسکرانے لگا "بچہ اکبر لے جا رہا ہے۔ ہمیں اس کی واپسی کا انتظار کرنا ہوگا۔ پھر فرحت خان بھی رقم لینے گیا ہے۔ یہاں سے نمٹ کر ہی ہم ڈی سلوا کی طرف جائیں گے اگر دیرا اس کے گھر میں پناہ گزین ہے تو یقین رکھو کہ صبح کا اجالا پھیلنے تک وہ وہیں رہے گی۔ عجلت میں ہم نے یہاں کے کام ادھورے چھوڑے تو دشواریاں کھڑی ہو جائیں گی۔"

"یہ سب تو ہو جائے گا لیکن میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ ہم فرحت خان سے تین لاکھ کی رقم کس مد میں اینٹھ رہے ہیں؟" وہ میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے بولا "اس معاملے میں اس کے ہاتھ بالکل صاف نظر آتے ہیں۔ ہم یہ رقم کہاں لے جائیں گے؟"

"یہ ایس ٹی ایف کے لئے غیر سرکاری گرانٹ ہوگی" میں نے بائیں آنکھ دبا کر کہا "یہ رقم عظمیٰ کو سونپ دینے کے بعد ہم اس بوجھ سے بھی بری الذمہ ہو جائیں گے۔"

"یا پھر بہرام ڈاکو کی سخاوت دکھا ڈالو!" سلطان شاہ نے ہنستے ہوئے کہا "چلتے وقت تم نے اسے پوری رقم لوٹا دی تو وہ بھونچکا رہ جائے گا۔ میں نے سنا ہے کہ بہرام ڈاکو مفلسوں کے ساتھ ایسا ہی محیرالعقول رویہ اختیار کیا کرتا تھا۔ ایس ٹی ایف والے تو ویسے ہی سے مالا مال نظر آتے ہیں۔"

"یہ بھی ایک صورت ہو سکتی تھی" میں نے اس کی مذاق کی سی بات پر گہری سنجیدگی کے ساتھ کہا "لیکن ہمارے پولیس والے ذرا ہوا مال لوٹانے کے عادی نہیں ہیں۔ ہماری بھی ہوا بگڑ جائے گی۔ فرحت خان سمجھ جائے گا کہ ہمارا اصلی پولیس سے کوئی تعلق نہیں ہے۔"

اسی وقت کسی قریبی راہداری سے کسی شیرخوار بچے کے رونے کی آواز آئی اور میں نے سمجھ لیا کہ جہانگیر اپنے بچے کے ساتھ

واپس روانہ ہو سکتا تھا۔

○☆○

اس وقت رات کے تقریباً دو بجے کا عمل تھا اور اس علاقے میں ہر طرف سناٹے کی حکمرانی تھی۔ وہ شہر کی مصروف شاہراہوں سے دور ایک خالص رہائشی علاقہ تھا اس لئے اتنی رات گئے وہاں انجنوں وغیرہ کی گونج بھی نہیں سنائی دے رہی تھی۔

علاقے کے مکین گہری نیند میں ڈوبے ہوئے تھے۔ مکانوں کی کھڑکیاں تاریک تھیں۔ جن مکانوں میں شب بیدار پرندوں کا بسیرا تھا ان کی کھڑکیوں پر بھی راز داری کے خیال سے شاید دبیز پردے کھینچ دیئے گئے تھے۔ گلی کے کھمبوں پر ٹمٹماتے ہوئے اِکا دُکا قمقموں کی روشنی اندھیرے سے لڑنے کی ناکام کوشش کر رہی تھی۔ وسیع و عریض مکانات کے پھاٹکوں پر اکثر و بیشتر اجالا تھا کیونکہ تقریباً ہر گیٹ پر لیمپ روشن تھے البتہ چوکیدار اپنے احاطوں میں محصور تھے کیونکہ زبی ملک کے مکان والی سڑک پر دور دور تک کوئی ذی روح نظر نہیں آ رہا تھا۔ در ماحول ہمارے مقاصد کے لئے بہت موزوں اور سازگار نظر آ رہا تھا۔

ہماری ٹولی چار افراد پر مشتمل تھی۔ مہم میں میری اور سلطان کی شرکت اہم اور ضروری تھی کیونکہ ہم دونوں ہی زبا کو بہت قریب سے جانتے تھے اور اسے ہر اسلوب میں پہچان سکتے تھے۔ ارشد سپہ گر تھا اس لئے اس کی شرکت بھی ضروری تھی اس لئے جب جیپ ایک نیم تاریک مقام پر رک گئی تو ہم تینوں اکبر کو اسٹیئرنگ وہیل پر چھوڑ کر خاموشی سے نیچے اتر گئے۔

فرحت خان سے وصول کئے ہوئے تین لاکھ روپے جو نقد رقم اور پرائز بانڈز پر مشتمل تھے، جیپ ہی میں چھوڑ دیئے گئے البتہ ہم تینوں نے جیپ سے اترنے سے پہلے خود کو مسلح کر لیا تھا۔ ہم تینوں کے پاس بھرے ہوئے پستول اور فاضل میگزین موجود تھے۔ میرے پاس ہتھ کڑی بھی موجود تھی۔ اس کے علاوہ ارشد نے جیپ کے گلو کمپارٹمنٹ میں سے ایک عدد طاقتور ٹارچ بھی لے لی تھی۔

نیچے اترتے ہی ارشد ہم دونوں سے کئی قدم آگے ہو لیا۔ وہ گلی کے ساتھ زبی ملک کے مکان کے پھاٹک پر پہنچا تو ہم اس سے تھوڑا فاصلے پر احاطے کی دیوار سے لگ کر کھڑے ہو گئے۔ ہمارا مدعا صرف اتنا تھا کہ گیٹ کھولنے والے کو فوری طور پر یہ اندازہ نہ ہو سکے کہ اس کے سامنے تین افراد ہیں۔

ایک اور تین کا تناسب دیکھتے ہی گیٹ والا اس کی ذیلی کھڑکی فوری طور پر بند کر سکتا تھا اور یوں ہماری مہم ابتدا ہی سے تعطل کا شکار ہو جاتی جب کہ ہم پُرسکون انداز میں احاطہ عبور کر کے خاموشی کے ساتھ اصل عمارت تک پہنچنے کا منصوبہ لے کر آئے تھے۔

پہلے چکر میں ہی میں نے دیکھ لیا تھا کہ اس پھاٹک کے عقبی ستون پر کال بیل کا بٹن نصب تھا لیکن ارشد نے وہ بٹن دبانے کے بجائے آہنی پھاٹک پر ہولے سے دستک دی۔

چوکیدار غالباً اپنے کیبن میں پھاٹک کے نزدیک ہی سویا ہوا تھا لیکن اپنے فرض سے غافل نہیں تھا۔ دستک کے جواب میں اندر سے فوراً ہی ایک بھاری اور خوابناک آواز ابھری۔ بولنے والے کا لب و لہجہ اس کے پٹھان ہونے کا غماز تھا کیونکہ کراچی میں چوکیداری کے فرائض کے لئے بالعموم پٹھانوں کی دلیری، جبلی جفاکشی اور نمک حلالی کو مثالی تصور کیا جاتا ہے۔

ارشد نے فوراً ہی پشتو میں کچھ کہا اور لمحہ بھر بعد ہی آہنی پھاٹک کی ذیلی کھڑکی کھل گئی۔

اس پھاٹک پر جلتے ہوئے گیٹ لیمپس کی روشنی میں میں نے ارشد کو کھلی ہوئی کھڑکی کی طرف جھکتے ہوئے دیکھا۔ اس کے ساتھ فضا میں اچانک ایک گھٹی گھٹی سی آواز ابھری اور ارشد فوراً ہی کھلی ہوئی کھڑکی کے خلا میں معدوم ہو گیا۔

اس آواز کا مطلب بالکل واضح تھا۔ ارشد نے نیند سے اٹھے ہوئے چوکیدار کو کوئی مہلت دیئے بغیر اس کا نرخرا دبوچ لیا تھا تاکہ وہ کوئی اونچی آواز نکال کر اپنے مالکان کو ہوشیار نہ کر سکے۔

لمحہ بھر بعد ہی ہلکی سی سیٹی کی آواز سنائی دی اور ہم دونوں اپنی جگہ چھوڑ کر تیزی کے ساتھ کھلی ہوئی ذیلی کھڑکی سے زبی ملک کے مکان کے احاطے میں داخل ہو گئے۔

وہ پوری مدت چند ثانیوں سے زیادہ نہیں تھی لیکن ہم اندر پہنچے تو میں یہ دیکھ کر حیران رہ گیا کہ ارشد اس قلیل سی مدت میں اپنی ہلکی زرے داری سے بخوبی سبکدوش ہو چکا تھا۔ چوکیدار کا تنومند اور دراز قامت جسم اس کے قدموں میں بے حس و حرکت پڑا ہوا تھا۔

پھاٹک کے قریب دیوار سے ملحق چھوٹے کیبن میں بستر خالی پڑا ہوا تھا اور عملاً میدان صاف تھا۔ سلطان شاہ نے آہستگی کے ساتھ ذیلی کھڑکی بند کر کے بولٹ لگا دیا۔

پھاٹک سے تاریک عمارت تک پختہ روش بنی ہوئی تھی جس کے دونوں جانب وسیع و عریض اور سرسبز لان پھیلا ہوا تھا۔ لان کو روشن رکھنے کے لئے کھمبوں پر جابجا آرائشی روشنیاں لگی ہوئی تھیں جو اس وقت گل تھیں۔ پورے مکان میں گیٹ لیمپس کے علاوہ صرف برآمدے میں روشنی نظر آ رہی تھی جس کا مطلب تھا کہ رات کے ان لمحات میں اس مکان کے مکین بے خبری کی نیند سو رہے تھے۔

ہم تینوں نے لمحہ بھر کے لئے ایک دوسرے کی طرف دیکھا اور پھر تیک رفتار پنجوں کے بل برآمدے کی طرف بڑھے۔ ڈرائنگ روم اس کی بنی ہوئی خوب صورت اور ہلکی میز کے ساتھ ہی متعدد کرسیاں بھی پڑی ہوئی تھیں۔ جس کا مطلب تھا کہ زبی ملک اور اس کے اہلِ خانہ، اگر ان کا وجود تھا، بند کمروں سے باہر نکل کر کھلی فضا سے بھی

لطف اندوز ہونے کے عادی تھے۔ میرے لئے اس نکتے کی خاصی اہمیت تھی کیونکہ بند دیواروں کے حصار میں شہزادیوں کی طرح زندگی بسر کرنے والے صاحب حیثیت افراد عموماً ان جانے اوہام اور ان دیکھے خطرات سے خوف زدہ پائے جاتے ہیں۔ جس کے نتیجے میں وہ لاشعوری طور پر اپنی خواب گاہوں کو قلعہ بند کرنے کی طرف مائل ہوتے ہیں۔ اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ ان کمروں کی کھڑکیاں بند کردی جاتی ہیں یا صرف شیشوں کے آرپار دیکھنے کے کام آتی ہیں۔ تازہ ہوا کا گزر صرف اور صرف ائرکنڈیشنرز تک محدود ہو کر رہ جاتا ہے جس کے نتیجے میں اجنبیوں کو ان تک رسائی میں خاصی دقتوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔

ذی ملکو ہوا خوری کا عادی تھا اس لئے مجھے توی امید تھی کہ اس کی خواب گاہ کا دروازہ بند بھی ہوا تو اس خوشگوار موسم میں ہمیں اندر پہنچنے کے لئے کوئی نہ کوئی کھلی ہوئی کھڑکی مل جائے گی۔

ارشد نے برآمدے کے اختتام پر واقع چوبی دروازے پر بے آواز زور آزمائی کی اور پلٹ آیا۔

"تم یہیں چھپ جاؤ!" میں نے سلطان شاہ کے قریب جا کر سرگوشی کی "ہم پچھلی سمت سے اندر گھسنے کا کوئی راستہ تلاش کرتے ہیں۔"

میری ہدایت پر سلطان شاہ کے چہرے پر مایوسی پھیل گئی۔ شاید اس کی دانست میں اسے ایک مرتبہ پھر محاذ آرائی سے دور رکھنے کی کوشش کی جارہی تھی لیکن میں مجبور تھا۔ ہم تینوں میں سے ایک نہ ایک کو فرار کے اس راستے پر تو رہنا تھا ورنہ ہمارا شکار اُدھر سے غائب ہو سکتا تھا۔

سلطان شاہ کو وہاں چھوڑ کر ہم دونوں تیزی کے ساتھ برآمدے سے نیچے اترے۔ میرا خیال تھا کہ ہم دونوں مختلف سمتوں سے مکان کا طواف کریں تاکہ وقت کی بچت ہو سکے لیکن ارشد میرا ہاتھ تھام کر مجھے اپنے ساتھ لیتا چلا گیا جس پر میں نے کوئی تعرض نہیں کیا۔

میرے اندازے کے عین مطابق پچھلی سمت میں ایک کمرے کی کھڑکی کھلی ہوئی تھی اور اندر گھور اندھیرا چھایا ہوا تھا۔ ہم نے پوری احتیاط کے ساتھ جائزہ لیا تو باہر سے اندر کا منظر نظر نہیں آیا کیونکہ کھلی ہوئی کھڑکی پر ہلکی سی آہنی گرل کے ساتھ ہی فلائی پروف جالی کے پٹ بند تھے۔

ہم نے چند ثانیوں تک اندر کی سن گن لینے کی کوشش کی لیکن وہاں پھیلے ہوئے گھپ اندھیرے میں زندگی کی کوئی رمق دریافت کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکے۔ وہاں اگر کوئی سویا تھا تو وہ نہایت سکون اور آرام سے سویا ہوا تھا اور خراٹے رفیبو لینے کی عادت سے عاری تھا۔

اندر سے فی الفور کسی مداخلت کا امکان نہ پا کر ارشد نے اپنی جیب سے کوئی تیز دھار چیز برآمد کی اور پلک جھپکنے میں ہلکی سی سرسراہٹ کے ساتھ نائلون کی فلائی پروف جالی کاٹ ڈالی۔ کٹی ہوئی جالی میں ہاتھ ڈال کر اس نے وہ کھٹکے الگ کئے اور آہنی گرل پر زور آزمائی شروع کردی۔

بادی النظر میں گرل خاصی کمزور نظر آتی تھی لیکن پھر بھی اسے ٹھوس لیا تھا۔ شدید زور آزمائی کی وجہ سے چند ہی ثانیوں میں ارشد کے تنفس کی رفتار تیز ہوگئی۔ اس کی تکان کا اندازہ کرکے میں نے اس کی جگہ لی تو مجھے خوشی ہوئی کہ اس فریم کے انجر پنجر ہل چکے تھے۔

تھوڑی دیر کی محنت کے بعد خفیف سی آوازوں کے ساتھ فریم میرے ہاتھ میں آگیا۔ ارشد وقت ضائع کئے بغیر اس خلا میں سے گزر کر اندر پہنچ گیا۔ اس کے اشارے پر میں بھی پل بھر میں اندر پہنچ گیا۔ اس وقت مجھے اندازہ ہوا کہ بند کمرے کے مقابلے میں تاروں بھرے کھلے آسمان کے نیچے قدرے روشنی تھی جس کی وجہ سے اندر سے باہر کا بہت دھندلا سا منظر دیکھا جا سکتا تھا۔

کمرے کی چھت پر لگا ہوا پنکھا دھیمی رفتار سے بے آواز چل رہا تھا اور ڈبل بیڈ پر صرف ایک شخص ترچھے سے سویا ہوا تھا۔ ارشد نے پھرتی کے ساتھ اس کے سرہانے پوزیشن سنبھال لی اور میں نے باہر کھلنے والی کھڑکی پر تیزی سے پردہ کھینچ دیا۔

اتفاق سے ان پردوں کی رنگت پلاسٹک کی بنی ہوئی نہیں تھی۔ شاید آہنی پائپ میں دھاتی چھلوں کے سہارے پردے لٹکائے گئے تھے اس لئے پردے سرکاتے ہوئے چھلوں سے خاصی آواز پیدا ہوئی جس کے نتیجے میں کمرے میں سوئے ہوئے شخص کی آنکھ کھل گئی۔ اس نے فوراً ہی گھبرائی ہوئی آواز میں کچھ استفسار کرنا چاہا تھا لیکن ارشد پوری تیاری کے ساتھ اس کے سر پر سوار تھا اس لئے اس شخص کے حلق سے پہلا لفظ بھی پوری طرح ادا نہیں ہو پایا اور ارشد نے شاید پوری قوت سے اس کا نرخرہ دبوچ لیا۔

"خاموشی کے ساتھ تعاون کرو گے تو ہم تمہارے دوست ثابت ہوں گے" اندھیرے کمرے میں ارشد کی دھمکی آمیز سرگوشی ابھری "ورنہ تمہارا گلا کاٹ ڈالا جائے گا۔"

ایسے معاملات میرے لئے نئے تھے نہ ارشد کے لئے۔ میں نے اس سے کسی مشورے کی ضرورت محسوس کئے بغیر مخالف سمت کی دیوار پر، بند دروازے کے قریب سوئچ بورڈ ٹٹول کر کمرا روشن کردیا۔

دُبلے پتلے جسم والا، پستہ قامت اور اُدھیڑ عمر شخص اپنے بستر پر وحشت کے عالم میں بے حس و حرکت پڑا ہوا تھا۔ خوف کے باعث اس کی خمار آلود آنکھیں اپنے حلقوں سے باہر اُبلی پڑ رہی تھیں اور اس کے دہانے پر ارشد کے دونوں ہاتھ مضبوطی سے جمے ہوئے تھے۔

میں نے پھرتی کے ساتھ اپنا بھرا ہوا پستول نکال کر اس کا دہانہ دُبلے پتلے شخص کی کھوپڑی کی طرف کردیا اور ارشد کو اشارہ کیا کہ

اس کے منہ پر سے ہاتھ ہٹالیا۔ اس نے کوئی اونچی آواز نکالی تو اس کی کھوپڑی میں سوراخ کھل جائیں گے۔"

ارشد کے آہنی ہاتھوں کی گرفت سے آزادی ملتے ہی اس نے پہلے تو کئی بار اس طرح منہ چلایا جیسے اپنے حلق میں پھنسی ہوئی کوئی شے نگلنے کی کوشش کر رہا ہو پھر باری باری ہم دونوں کی طرف دیکھتے ہوئے خوف زدہ آواز میں بولا "تم لوگ کون ہو اور مجھ سے کیا چاہتے ہو؟" اس کی آواز کسی قریب المرگ مریض کی سرگوشی سے زیادہ بلند نہیں تھی۔

"ہم ڈاکو نہیں ہیں بلکہ ایک عورت کی تلاش میں یہاں آئے ہیں۔" میں نے اسے پُرخار نظروں سے گھورتے ہوئے کہا "اگر تم نے جھوٹ بولا تو ہم تمہیں مار دیں گے۔ ہمیں معلوم ہے کہ وہ اسی گھر میں ہے اور تم اس کے بارے میں بہت کچھ جانتے ہو۔۔۔ نام کیا ہے تمہارا؟"

"پیٹرک۔۔۔ پیٹرک ڈی کلو" وہ اپنے ہونٹوں پر زبان پھیرتے ہوئے ہکلایا پھر کہنیوں کے سہارے بستر سے اٹھتے ہوئے بولا "مجھے نہیں معلوم کہ تم کس عورت کی بات کر رہے ہو؟"

"ابھی پتا چل جاتا ہے" میں بھی اس کے قریب پہنچ گیا تاکہ اس تک اپنی بات پہنچانے میں کوئی دشواری نہ ہو "پہلے یہ بتاؤ کہ اس وقت اس گھر میں کل کتنے نفوس ہیں اور وہ مکان کے کس حصے میں سو رہے ہیں؟ اس کے بعد آگے بات ہو سکے گی۔"

"میرے بھائی بھتیجے اور ان کے بال بچے اوپر والی منزل پر رہتے ہیں۔ ان سے میری بول چال بند ہے۔ تم مجھے ذبح بھی کر دو گے تو ان میں سے کوئی نیچے نہیں آئے گا" وہ بھرائی ہوئی دبی آواز میں بولا "نچلی منزل پر میرے ساتھ دو ملازم رہتے ہیں۔ وہ برابر والے کمرے میں سو رہے ہوں گے۔"

"وہ عورت کہاں ہے جس سے تم شام کو اپنے لان پر گپ شپ کر رہے تھے؟"

اس کی آنکھوں میں خوف کے ساتھ حیرت بھی تیرنے لگی "تمہیں مس نیلما کنگ کی تلاش ہے؟"

اس کی زبان سے مس نیلما کنگ کا نام سنتے ہی ایک بے ساختہ مسکراہٹ میرے لبوں تک آکر ٹھہر گئی۔ پچھلے اٹھارہ گھنٹوں میں وہ ڈیرا کا جو روپ تھا جو سامنے آیا تھا۔ اس نے اپنی زندگی میں نہ جانے کتنے پیاسوں کو اپنی عادتوں سے سیراب کیا تھا لیکن پھر بھی اس نے ڈی کلو کے لئے کنواری بنے رہنا پسند کیا تھا۔ شاید اس لئے کہ ادھیڑ عمر کے مرد بے حد حسین اور کم عمر لڑکی پر مرمٹنے کے لئے ہر وقت تیار رہتے ہیں۔ لڑکی اگر کنواری ہو تو اس کی عمر کم ہی تصور کی جاتی ہے۔

پہلے ڈیرا نے سوزی بن کر ادل خان کے جانشین پر ڈورے ڈالنے کی کوششیں کی تھیں۔ پھر ہوٹل مینلو پول میں وہ نیلما کنگ بن گئی۔ اس نے اپنے مس یا مسز ہونے کا ذکر نہیں کیا تھا لیکن ہوٹل کے بکنگ کلرک نے اس کے پُرشباب وجود کی رعایت سے روایتی انگریزی انداز اختیار کرتے ہوئے خود بخود اس کے نام کے ساتھ مس لکھا تھا۔ نقل اسٹیشن میں وہ مسز نیلما کنگ بن گئی جو رانالڈ کنگ کی بیوی تھی لیکن ڈی کلو کے پاس پہنچنے تک وہ ایک بار پھر مس نیلما کنگ رہ گئی تھی۔

اس پر شدید غصے کے ساتھ ساتھ مجھے اس امر پر حیرت تھی کہ ڈیرا نے بار بار نام بدلنے کی احتیاط ترک کر کے ہر جگہ نیلما کنگ کے نام کا تسلسل برقرار رکھا تھا جس کی بظاہر کوئی وجہ سمجھ میں نہیں آئی تھی اور یوں معلوم ہوتا تھا جیسے ڈیرا میری طرف سے لاحق خطرات کو یکسر نظرانداز کر چکی ہو۔

"کہاں ہے وہ؟" میں نے اس کے سوال کو نظرانداز کرتے ہوئے اس کے چہرے پر اپنی خونخوار نظریں گاڑ دیں "تم نے ہمیں دھوکا دینے کی کوشش کی تو اس کے ساتھ تم بھی حساب میں آجاؤ گے۔"

"مجھے نہیں معلوم کہ وہ اب کہاں ہوگی" اس کے چہرے پر خوف کے سائے گہرے ہوتے جا رہے تھے "وہ شام کو میرے پاس ضرور آئی تھی لیکن نو بجے واپس چلی گئی تھی۔"

"کہاں چلی گئی تھی؟" میں نے پھاڑ کھانے والے انداز میں پوچھا۔

"مجھے نہیں معلوم" اس نے بے بسی سے کہا "وہ میرا انٹرویو لینے آئی تھی۔"

"وہ کس خوشی میں؟" انٹرویو کے ذکر نے مجھے چونکا دیا۔

"بدقسمتی سے میں ایک جیالوجسٹ ہوں اور ستائیس سال تک بلوچستان کے مختلف علاقوں میں شیل کمپنی کے لئے تیل کی تلاش کے منصوبوں پر کام کرتا رہا ہوں۔ وہ آسٹریلیا کے ایک ٹیکنیکل جریدے کے لئے میرا انٹرویو ریکارڈ کرنے آئی تھی۔"

"تمہاری اس سے کتنی پرانی شناسائی ہے؟" میں نے پوچھا۔ اس کی گفتگو میرے لئے لمحہ بہ لمحہ حیران کن ثابت ہو رہی تھی۔

"آج سے پہلے میں نے اسے خواب میں بھی نہیں دیکھا تھا" اس نے کہا۔

"تو وہ آسمان سے اچانک ہی یہاں اتر آئی تھی؟" مجھے اس پر غصہ آنے لگا۔

"اپنے بیان کے مطابق وہ کل ہی کینبرا سے کراچی پہنچی تھی۔ آج صبح اس نے مجھے فون کیا تھا۔ میرے لئے یہ ایک اعزاز ہوتا کہ کسی معیاری اور غیر ملکی جریدے میں میرا انٹرویو شائع ہو۔ اس لئے مس نیلما نے جب آج ہی مل بیٹھنے کی خواہش کا اظہار کیا تو میں انکار نہیں کر سکا۔ تمہیں میری بات پر یقین نہ آئے تو میرے ملازمین سے پوچھ لو۔ وہ پہلے کبھی یہاں نہیں آئی۔ اس نے لان پر بیٹھ کر تین گھنٹے تک میرا انٹرویو ریکارڈ کیا۔ وہ مجھ سے ان افواہوں کی تصدیق کرانا چاہ رہی تھی کہ مختصر سے عرصے میں بلوچستان کے

گھستے ہوئے یرقان زدہ چہرے' زندگی کی ہر رمق سے محروم بے نور آنکھیں' الجھے ہوئے گندے بال' بڑھے ہوئے کراہت انگیز ناخن اور میل کی تہوں میں لپٹے ہوئے جسم پھٹے پرانے کپڑوں میں ہر طرف بکھرے ہوئے نظر آنے لگے۔ ان کی ظاہری حالت عبرت ناک نظر آتی ہے ان کے اپنے ان سے نفرت کرنے پر مجبور ہو جاتے ہیں لیکن وہ اپنے گردوپیش سے بے خبر اپنے تصورات کی رنگین دنیا میں کھوئے رہتے ہیں۔ ہیروئن کے چند کش ان تنگ دست مفلسوں کو ایسے جہانوں میں لے جاتے ہیں جہاں وہ حسینوں کے جھرمٹ میں گھرے' ہر ایک کی نگاہوں کا مرکز ہوتے ہیں ان کے ہر انداز سے امارت ٹپکتی ہے' وہ دولت کے انبار لٹاتے ہیں' لمبی لمبی گاڑیوں میں سیر کرتے ہیں اور جب ان کا نشہ ٹوٹتا ہے تو ان کے سنہرے خواب بکھر جاتے ہیں۔ وہ اپنے لٹیا سراپے کو پہچاننے سے منکر ہو جاتے ہیں' ان کے پیٹ میں درد کے گولے چکرانے لگتے ہیں' ہاتھ پیر ٹوٹنے لگتے ہیں' اعصاب کھنچنے کی حد تک کشیدہ ہو جاتے ہیں' بصارت دھندلانے لگتی ہے اور دماغ ماؤف ہو جاتا ہے۔ یہ وہ وقت ہوتا ہے جب وہ نیم وا آنکھوں کے ساتھ کرب کے عالم میں تڑپتے اور چلاتے ہیں۔ وہ موت کے طلب گار ہوتے ہیں لیکن قزاقِ اجل ہیروئن کے بھوت کو پہچانتا ہے۔ وہ ان سے دور بھاگتا ہے اور پھر ان کے بیٹوں میں سے کوئی لپک کر بازار سے خود زہر کی پڑیا خرید کر لاتا ہے اور سر سوز کر' شتاب آنکھوں کے ساتھ پڑیا انھیں تھما کر اپنے بستر میں جا گرتا ہے۔ بے بسی کے ساتھ تکیوں میں اپنا سر پٹک پٹک کر روتا اور بلکتا ہے لیکن سب کچھ جانتے بوجھتے ہوئے بھی وہ اگلے روز اپنے اسی ہیروئن زدہ لخت جگر کے لئے زہر کی پڑیا خریدنے پر مجبور ہوتا ہے۔

شی کاری ایک جرم ناقابلِ معافی تھا لیکن وہ ان کا آخری جرم نہیں تھا۔ انہوں نے ملا سرکار کی سرپرستی میں سندھ میں بغاوت اور خوں ریزی کی ایک بھیانک سازش کو پروان چڑھایا۔ کمانڈو کے دستوں کو شب خون مارنے کے لئے سرحد پر لا کھڑا کیا' الحدید میں جدید ترین اسلحے کی بہت بڑی کھیپ ملک میں اسمگل کر کے غداروں کے ہاتھ مضبوط کرنے کی کوشش کی اور اب وہ بلیک کراس ایلی کو تباہ کرنے کے درپے تھے۔

مجھے شک یہ تھی کہ دوپراسب جو کچھ کر رہی تھی مکمل کر رہی تھی۔ ایرانی سرزمین پر ایٹمی آلات اور سامان کی تباہی کے اس مشن کے بارے میں مجھے شی کے ایک پرانے آئی مین' اکبر سے معلوم ہوا تھا لیکن ذکی میلو کے بارے میں مجھے کچھ معلوم نہیں تھا۔

اکبر رے اہو تک میتھوپول اور پھر فل اسٹیشن میں ذکی میلو کے گھر کا پتا درج نہ کرائی تو ہمارے فرشتے بھی اس تک نہیں پہنچ سکتے تھے لیکن ایسا معلوم ہوتا تھا کہ وہ مجھے چڑانے اور شکست کے احساس سے دوچار کرانے کے لئے دانستہ ہر جگہ اپنا کوئی نہ کوئی سراغ چھوڑتی جا رہی تھی۔ اسے معلوم تھا کہ جب تک وہ اس خطے میں منتقلی رہے گی' میں ہر قیمت پر ٹرس کا پیچھا کرنے کا ارادہ باندھ کر ان دونوں مقامات تک پہنچ جاؤں گا جہاں وہ تعمیل کے کام سے بھیجی تھی اور اس کے صاف نکل جانے پر میں جھلا ہوا جھلا ہو جاؤں گا۔

وہ خیالات کا ایک بہت طویل سلسلہ تھا لیکن عمل اور خیالات میں سب سے بڑا فرق یہی ہوتا ہے کہ عمل ہر قیمت وقت لیتا ہے۔ اس وقت کو ایک حد تک مختصر کیا جا سکتا ہے آگے رکاوٹ آجاتی ہے جب کہ تصورات اور خیالات پر وقت کی کوئی پابندی نہیں ہوتی انسان لمحوں ہی لمحوں میں بلکہ پلک جھپکتے صدیوں کے فاصلے طے کرنے کی استطاعت رکھتا ہے۔

"تم نے اسے کیا بتایا؟ ان افواہوں میں کتنا وزن ہے؟" میں نے چند ثانیوں کی فکر آمیز خاموشی کے بعد اس سے جھجکتے ہوئے سوال کیا۔

"میں جھوٹ سے نفرت کرتا ہوں" اس نے گمبھیر لہجے میں کہا "ان افواہوں میں کوئی صداقت نہیں ہے۔ ان کی بنیاد فرضی یا قیاسیوں سے پڑی تھی۔"

"میں وہ بھی سننا چاہوں گا" میں نے کہا "یہ وضاحت تم نے مسلسل کر بھی دی ہوگی؟"

"وضاحت ناگزیر تھی۔ ایک پیشہ ور فنی ماہر اور عام آدمی میں تو ذرا سا فرق ہوتا ہے" وہ خوف اور دہشت کے ابتدائی جھٹکے سے خاصی حد تک سنبھل چکا تھا "تیل کی تلاش میں کنوئیں تحقیق اور صرف ریزی کے بعد کھودے جاتے ہیں کیونکہ ان پر بہت وقت اور سرمایہ صرف ہوتا ہے۔ اس لئے ہر کنوئیں کی کھدائی میں تیل کا سراغ مل جاتا ہے لیکن اصل بات منافع بخش پیداوار ہوتی ہے۔ بلوچستان کے کنوؤں میں تیل ضرور دریافت ہوا تھا لیکن اس کی مقدار اتنی ناکافی تھی کہ اس سے مشینوں کی لاگت بھی نہ نکل سکتی تھی۔ اس لئے وہ کنوئیں بند کر دیئے گئے۔ ان جزوں لوگوں نے ڈرلنگ کے آلات پر تیل کی چکنائی دیکھ کر یہ فرض کر لیا کہ یہ زمین... تیل سے مالا مال ہے مگر حکومت نے اپنی مصلحتوں کی وجہ سے کام روک دیا۔"

"اور اسے تمہاری وضاحتوں پر یقین آگیا؟" میں نے [illegible] ہوئے لہجے میں پوچھا۔

"وہ خاصی ذہین تھی۔ فنی باریکیوں کو بھی کسی حد تک [illegible] رہی تھی اس لئے اس نے مجھ سے بحث نہیں کی۔ میرا خیال ہے وہ یہاں سے مطمئن ہو کر گئی ہے۔"

"اس نے یہ نہیں پوچھا کہ پے در پے ناکامیوں کے باوجود پچیس سال تک یہاں کیا کرتے رہے؟"

"اس سنگلاخ آتش فشاں میں ڈرلنگ آسان کام نہیں تھا [illegible] رسل و رسائل کی دشواریوں کی وجہ سے بھاری آلات اور [illegible] لے جانے میں بہت وقت صرف ہوا۔ اس علاقے کی [illegible]

کی کیا پریشانی ہوتی، کچھ بھی نہیں تھی بلکہ وہاں تو اب بھی تعل کی تلاش کا کام جاری ہے۔"

"مجھے حیرت ہے کہ آسٹریلیا جیسے دور دراز براعظم سے تعلق رکھنے والے شخص نے اس کی قیام گاہ کے بارے میں پوچھنے کی ضرورت محسوس نہیں کی!"

"میں پوچھا تھا۔ وہ کسی دوست کے ساتھ ٹھہری ہوئی ہے۔ میں نے واپسی کے لئے اسے اپنی کار اور ڈرائیور کی پیشکش کی لیکن وہ بڑی بے نیازی سے ٹیکسی میں بیٹھ گئی۔ میرا ڈرائیور اسے وہاں اتار کر لوٹ آیا تھا۔"

"اب اگر تم اس سے رابطہ کرنا چاہو تو کیا صورت ہوگی؟" میں نے پوچھا۔

"میرا خیال ہے کہ تم مجھ پر شبہ کر رہے ہو۔" اس نے کسی ناگواری کے بغیر کہا "میرے بار بار کے اصرار پر بھی اس نے مجھے اپنا کوئی فون نمبر نہیں دیا البتہ چلتے چلتے وہ مجھے ایک ذاتی قسم کی کم فریکوئنسی ٹرانس میٹر دے گئی تھی جس پر اس سے بوقت ضرورت رابطہ کیا جاسکتا ہے۔ تم چاہو تو خود اس سے بات کر سکتے ہو۔"

اتنی اہم بات اس نے اس قدر تاخیر کے ساتھ اور اتنے سرسری انداز میں بتائی تھی کہ میری کھوپڑی چٹخ اٹھی "تم میرا منہ کیا دیکھ رہے ہو۔ وہ ٹرانس میٹر کہاں ہے؟"

"اس بارے میں تم نے پوچھا ہی نہیں تھا۔" اس نے سادگی سے کہا اور اپنی بغل میں سائڈ ٹیبل کی دراز سے چوکور اور مختصر سا اپریٹس نکال کر میرے حوالے کر دیا۔

میرے لئے وہ اپریٹس نیا تھا مگر میں اس کی کارکردگی کے بارے میں سن چکا تھا۔ اس آلے میں دونوں فریقوں کے لئے الگ الگ فریکوئنسی والے ٹرانسمیٹر یکجا کر دیئے جاتے تھے جس کے نتیجے میں اسے فون کی طرح استعمال کیا جاسکتا تھا۔ دونوں طرف سے بیک وقت گفتگو شروع کئے جانے کی صورت میں آنے کے سوئچ نظام پر ریڈیائی سکوت طاری نہیں ہوتا تھا بلکہ دونوں ہی بیک وقت ایک دوسرے کی بات سن سکتے تھے۔ اسی کے ساتھ گفتگو نشر کرنے کے لئے کسی بٹن وغیرہ کو دبانے کی ضرورت بھی پیش نہیں آتی تھی کیونکہ سوئچ آن کرتے ہی دونوں سرکٹ ایک ساتھ آن ہو جاتے تھے۔

"یہ خاصا قیمتی آلہ ہے جو وہ تمہارے حوالے کر گئی ہے۔" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا اور اسے الٹ پلٹ کر دیکھتے ہوئے پوچھا۔ "اس کی رینج کیا ہے؟"

"مجھے نہیں معلوم۔ نہ مجھے یہ اندازہ تھا کہ یہ کتنی مالیت کا ہے۔"

"میڈ ان کوریا!" میں نے اپریٹس کی نیم پلیٹ پڑھتے ہوئے کہا "اس کا مطلب ہوا کہ تھیلما کے آسٹریلیا روانہ ہونے کے بعد یہ بیکار ہو جائے گا۔"

"روانگی سے پہلے وہ ٹرانسمیٹر واپس لے لے گی۔ اگر تم یہ شبہ کر رہے ہو کہ اس کا اور میرا پرانا ساتھ ہے تو یہ تمہاری غلط فہمی ہے جسے تم اس سے بات کر کے دور کر سکتے ہو۔"

"میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ اس کے لئے تم سے مسلسل رابطہ رکھنا اس قدر ضروری کیوں ہے؟ تمہیں معلوم ہونا چاہئے کہ خصوصی اجازت نامے کے بغیر ایسے آلات کا رکھنا سنگین جرم ہے۔"

"اس کے مقابلے میں کسی بے ضرر شہری پر بھرا ہوا پستول تان کر اسے گہری نیند سے بیدار کرنا زیادہ بڑا جرم ہے۔" وہ رفتہ رفتہ اپنے اوپر قابو پاتا جا رہا تھا۔

"یہ فیصلہ ہونا باقی ہے کہ تم بے ضرر شہری ہو یا کسی مجرمانہ سازش کے شریک ہو۔"

"تم کون ہو اور تھیلما کو کیوں تلاش کر رہے ہو؟" اس نے چونک کر پوچھا۔

"وہ ایک بڑی مجرمہ ہے۔ وہ قانون کے ہاتھوں سے کسی چکنی مچھلی کی طرح پھسل کر نکل جاتی ہے۔ اس لئے ہم اسے دوسرے طریقوں سے گھیرنے کی کوشش کر رہے ہیں۔" اس سے بات کرتے ہوئے میں نے اپریٹس کا سوئچ آن کر دیا جس کے ساتھ ہی اس کے ایک حصے میں ننھا سا سرخ بلب روشن ہو گیا۔

"ہیلو! تھیلما! میں پیٹرک ڈی میلو کے گھر سے بول رہا ہوں۔" چند ثانیوں بعد میں نے کہا۔

"کون بول رہا ہے؟" چند ثانیوں کے بعد اپریٹس پر دوسری طرف سے آواز ابھری۔ وہ شاید آواز سن کر نیند سے بیدار ہوئی تھی اور انگریزی بول رہی تھی۔

"میں تمہارے شوہر رالف کنگ کی تلاش میں ہوں۔" میں نے اردو میں کہا۔

"اوہ!" اس کی حیرت زدہ آواز ابھری "تو بالآخر تم وہاں بھی پہنچ ہی گئے؟"

اس بار وہ اردو میں مخاطب ہوئی تھی جس پر ڈی میلو کا منہ حیرت سے کھل گیا اور وہ بے ساختہ بولا "یہ تو اردو بھی بول لیتی ہے!"

"ہاں" پیٹرک!" ڈی میلو کے نمبر پر دوسری آواز ابھری۔ "اردو ہی نہیں" میں پشتو بھی خاصی روانی سے بول سکتی ہوں۔ تم نے انگریزی میں کئے گئے سوالات کے جوابات انگریزی ہی میں دئیے اس لئے مجھے اپنی اردو دانی کا اظہار کرنے کا موقع نہیں مل سکا تھا۔"

"اب اسے یہ بھی بتا دو کہ تم نے آسٹریلیا میں اردو کس سے سیکھی تھی!" میں نے کہا۔

"سوری" پیٹرک!" دوسری آواز ابھری "مجھے افسوس ہے کہ تم نادانستگی میں میرے آلۂ کار بن گئے۔ تم بہت شریف اور نیک

نفس آدمی ہو۔ تمہارا قصور صرف اتنا ہے کہ تمہارے گیٹ پر تمہاری نیم پلیٹ بہت نمایاں ہے۔ مجھے اپنا جال بچھانے کے لئے ایک متعلقہ پتے کی ضرورت تھی اس لئے میں نے اتفاقاً تمہاری طرف سے گزرتے ہوئے تمہارا پتا نوٹ کر لیا۔ جو شخص تمہارے سامنے موجود ہے، میں اسی کو گھیرنا چاہتی تھی۔ مجھے پورا یقین تھا کہ یہ میرا پیچھا کرتا ہوا، ہر اس جگہ پر پہنچے گا جہاں سے اسے میرا سراغ ملنے کی امید ہوگی یہ اور وہ بات ہے کہ یہ میری توقع سے کہیں پہلے تم تک پہنچ گیا۔"

"اچھا ہوا کہ تم نے خود ہی اس کی غلط فہمی دور کر دی ورنہ یہ اپنا انٹرویو شائع ہونے کی حسرت اپنے دل میں لئے بیٹھا رہتا۔" میں نے کہا۔

"میرا تم تک پہنچنا ضروری تھا پیٹرک!" ویرا کی آواز آئی۔ "بینکاک میں تمہارے پاس اپنا ایڈریس چھوڑنا چاہتی تھی تاکہ یہ تمہارے ذریعے ڈیلی کے ہاتھوں میں پہنچ جائے اور میں اس سے بات کر سکوں۔ تم تک غیر مشتبہ انداز میں رسائی کے لئے میں نے تمہارے بارے میں معلومات جمع کیں اور پھر تمہارے پتے کے حوالے سے تم تک پہنچنے میں کامیاب ہو گئی۔ میں کسی بہانے کے بغیر آتی تو شاید تم مجھ سے ملنے سے ہی انکار کر دیتے۔ مجھے امید ہے کہ تم میری اس حرکت کو معاف کر دو گے۔"

"تم جیسے مردوں کو پھنسانے میں تمہیں ہمیشہ لطف آتا ہے ویرا ڈارلنگ!" میں نے زہریلے لہجے میں کہا۔ اس نے میرا نام لے کر مجھے بھی پر جرم تسلیم کرنے کا موقع فراہم کر دیا تھا۔

"تمہیں اس بات سے خاصی مایوسی ہوئی ہوگی کہ ڈاکی ملر نے انٹرویو کے اختتام پر تمہیں اپنی خوابگاہ میں شب بسری کی دعوت نہیں دی۔" میں نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا۔

"تمہاری موت آ گئی ہے جیک۔" ویرا کی آواز میں برہمی عود کر آئی۔ "میں ایڈریس لے کر یہاں سے نکلی تاکہ میں تم سے کچھ کھلی کھلی باتیں کر سکوں۔"

اس دوران میں ارشد کسی احمق کی طرح منہ پھاڑے سب کچھ سن رہا تھا۔

"زیادہ کھلی کھلی باتوں سے مجھے شرم آنے لگتی ہے۔" میں نے اس کا مضحکہ اڑاتے ہوئے کہا۔ "بہتر یہی ہوگا کہ مجھ سے باتیں کرنے کے بجائے تم اپنے کام سے کام رکھو اور میں اپنا کام کرتا رہوں۔"

"تم کسی حقیر سی چیونٹی کی طرح پیس کر رکھ دیے جاؤ گے میری یہ پیش گوئی یاد رکھنا کیونکہ اب میں نے تمہاری حمایت سے ہاتھ کھینچ لیا ہے۔"

"ناراض ہونے کی ضرورت نہیں ڈارلنگ!" میں نے پرخلوص لہجے میں کہا "میں جانتا ہوں کہ میری حمایت سے دستبردار ہو کر تم نے دوسروں کے شیر خوار بچوں کی سرپرستی شروع کر دی ہے۔ تم چاہو تو اب بھی سلطان شاہ سے بات کی جا سکتی ہے۔ تم دونوں مل کر دو چار سال ہی میں بچوں کے ڈھیر لگا سکتے ہو۔ اپنے بچے کو پالنے کی بات اور ہی ہوتی....."

"شٹ اپ!" وہ میری بات کاٹ کر اونچی آواز میں بولی۔ "معلوم ہوتا ہے کہ پے در پے چوٹ کے کھانے کے بعد تمہارا دماغ چل گیا ہے۔ میں تمہارا...."

"ناراض ہونے کی ضرورت نہیں۔ ویرا سے لپک میں نمٹنے کے بعد تم سے بات کروں گا۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر تیزی سے کہا اور وہ سلسلہ منقطع کر دیا۔

"تم نے سن لیا کہ میں بالکل بے قصور ہوں۔" ڈاکی ملر بھرائی ہوئی آواز میں بولا۔ "پتا نہیں مجھے میرے کس گناہ کی سزا مل رہی ہے۔ میں اسے اصل ڈاکی سمجھا تھا۔"

"تم نے سن لیا ہے کہ اس کا نام ڈیلیا لنگ نہیں بلکہ ویرا ہے۔ یہ خوبصورت بدمعاشوں کی بدمعاش ہے۔" میں نے کہا۔ "اب اگر تم نے اس سے واسطہ رکھا یا اس بارے میں اپنی زبان بند نہ رکھی تو تم بے موت مارے جاؤ گے۔ ویرا کے تمام رشتے ہماری طرح نیک نفس اور شریف نہیں ہیں۔"

پستول کی نال پر بستر سے اٹھائے جانے پر پیٹرک ڈاکی ملر بری طرح خوف زدہ ہو گیا تھا لیکن اس کا ضمیر صاف تھا! اس لئے اس نے جلد ہی اپنے اوسان پر قابو پا لیا تھا لیکن ایڈریس پر ہونے والی گفتگو کے بعد وہ واضح طور پر تشویش میں مبتلا ہو گیا تھا۔ اسے میری اس بات میں کہ دوبارہ تعلق قائم ہو تو حسن معاصر کی سرکوبی کرنے والوں سے خطرناک نتائج نظر آنے لگا تھا۔

اس صورتحال کا ادراک ہوتے ہی وہ ہماری خوشامد پر اتر آیا اور ہم اسے اچھی طرح خوف زدہ کرنے کے بعد اس کی رہائش سے اس کی خوابگاہ سے نکل گئے۔ جدھر سے اندر داخل ہوئے تھے۔ جانے سے پہلے میں نے اسے یہ بتا دیا تھا کہ اسے اپنے چوکیدار کو بھی زبان بند رکھنے پر آمادہ کرنا ہوگا۔ اگر وہ نامعلوم حملہ آوروں کے ہاتھوں اپنی درگت بنائی جانے کی کہانی عام کرتا تو ڈاکی ملر بھی مشکلات سے دوچار ہو سکتا تھا۔

"یہ تو کچھ بھی نہ ہوا۔" جیپ روانہ ہونے کے بعد ارشد نے مایوسانہ لہجے میں کہا۔

"اور کچھ ہوا یا نہ ہوا لیکن اس سے رابطے کا ایک ذریعہ ہمارے ہاتھ آ گیا ہے۔"

سلطان شاہ کے استفسار پر میں نے اسے ڈاکی ملر کی خوابگاہ میں پیش آنے والے واقعات سے آگاہ کر دیا۔ اقبال ایک فورس میں ہونے کی وجہ سے ارشد اور اکبر کو یہ اندازہ تو ہو چکا تھا کہ ویرا کوئی بین الاقوامی مجرمہ تھی جو پاکستان میں چند ناپسندیدہ کارروائیوں میں مصروف تھی لیکن انہیں ویرا کی ذات سے لاحق سنگین خطرات کا پورا ادراک نہیں تھا اسی وجہ سے وہ اس کے مکان پر چھاپے کی خبر کو سن کر پسپا اور بے قرار رہے تھے

ان کی دانست میں نادر جناز اور نگار دفتکو کے نتیجے میں ہونے والی کوئی بھی کارروائی پوری طرح کامیاب نہیں کی جا سکتی تھی۔

غلام رسول کے سلسلے میں ظفر کی حد سے بڑھی ہوئی مصروفیات کی وجہ سے مجھے براہ راست ان دونوں سے کام لینا پڑا تھا ورنہ اصولی طور پر ایس آئی ایف کے ماتحت عملے سے میرا کوئی تعلق نہیں تھا اس لیے میں نے اس مہم کے بارے میں ان دونوں سے کوئی اختلاف رائے نہیں کیا۔

سلطان شاہ کا مشورہ تھا کہ میں رات ہی میں دوبارہ ایکشن ان کر کے یہ دیکھوں کہ دیرا مجھ سے کیا بات کرنی چاہ رہی تھی لیکن میں نے اپنی غیر حاضر دماغی اور پراگندگی کا بہانہ کر کے اسے خوب سہولی کے ساتھ ٹال دیا۔ دراصل میں ارشد اور اکبر کے سامنے دیرا سے بات کرنے سے کترا رہا تھا۔ وہ ضرورت سے زیادہ منہ پھٹ اور بے شرم تھی۔ گفتگو کے دوران میں اس کی زبان سے کوئی بھی الٹی سیدھی بات نکل جاتی تو میرے اور اس کے مراسم کے بارے میں ایس آئی ایف میں کہانیاں جنم لے سکتی تھیں۔

ہماری جیپ اسٹیشن فور پہنچی تو وہاں گاڑیوں کا خاصا ہجوم تھا۔ سرکاری نمبر پلیٹ والی متعدد گاڑیوں میں ایک سیاہ مرسڈیز ایسی بھی تھی جس کے اگلے بمپر اور پینڈو کے ساتھ لگے ہوئے فلیگ پول پر غلاف چڑھا ہوا تھا۔ جس کا مطلب تھا کہ مرکزی یا صوبائی وزیر کی سطح کا بھی کوئی اہل کار اس اجلاس میں شریک تھا جس کی تیاریوں نے ظفر کو مصروف رکھا ہوا تھا۔

حقیقت یہ تھی کہ غلام رسول کو ملک کے تمام سیاست دانوں میں خاصی اہمیت حاصل تھی۔ اپنے صوبائی علاقے بلکہ صوبے سے باہر بھی اس کی بات کو غور سے سنا جاتا تھا کیونکہ اس کا ماضی صاف ستھرا اور کردار بالکل بے داغ تھا۔ تو سرکار کے معاملے میں وہ جس طرح کھل کر بولتا تھا لیکن دوسری طرف حکام کی مجبوری یہ تھی کہ اس پورے قصے میں سرکار کا نام نہیں لایا گیا تھا اس لیے غلام رسول جیسے مقبول لیڈر کی گرفتاری کا مناسب جواز پیدا کرنا دشوار ہو گیا تھا لیکن پھر اس اقدام کے خلاف اکرم سوار اور حبیب علی کی بے وفائی کا اندازہ نہیں سے مختلف کیا گیا اور کبھی لوگ بھاگ نکلے۔ وہ سوچ بھی نہیں سکتے تھے کہ اقتدار کی ہوس میں ایسے روشن چہروں والے رہنما ایسی سیاہ کاریوں میں بھی ملوث ہو سکتے ہیں۔

وہ ایک بہت اہم واقعہ تھا جس نے ملک کے طول و عرض میں سنسنی پھیلا دی تھی لیکن پھر سیاست اور جرائم کے ایک نئے گٹھ جوڑ نے جنم لیا اور ان ہی کی خفیہ ہدایات پر پولیس کے محکمے میں پہنچے رہنمائی کالی بھیڑوں کی مدد سے انہوں نے غلام رسول کو پولیس کی تحویل سے اغوا کر لیا۔ ملک بھر میں کسی کو کانوں کان بھی خبر نہ ہو سکی کہ غلام رسول کو اغوا کرنے والے کون تھے اور ان کے کیا مقاصد تھے۔

ان سنسنی خیز اور لرزہ خیز واقعات کے تسلسل نے غلام رسول کی کہانی کو بہت پُراسرار بنا دیا تھا اور لوگ اس کے بارے میں بہت کچھ قیاسات لیے بیٹھے تھے مگر میری اور ظفر کی مشترکہ کاوشوں کے نتیجے میں اپنی زمین کے اس غدار کو عبرت ناک انجام کا سامنا کرنا پڑا تھا۔

وہ اپنی طبعی موت مرا تھا لیکن اس کی لاش جن حالات میں ہمارے ہاتھ لگی تھی وہ بہت فکر انگیز تھے اور حکام کو سنجیدگی سے سوچنے پر مجبور ہونا پڑا تھا کہ اس ملک دشمن سازش کے بارے میں عوام کو کن تفصیلات سے آگاہ کیا جائے؟ اس کے حامیوں کے کسی بھی ممکنہ ردعمل کا توڑ کرنے کے لیے اس بارے میں گہرے غور و خوض کی ضرورت تھی جس کے لیے سب متعلقہ فریق اسٹیشن فور پر جمع تھے۔

ان حالات میں ظفر سے فوری طور پر ملاقات ہونے کی کوئی امید نہیں تھی۔ ویسے بھی غلام رسول کے معاملے میں اپنا کلیدی کردار میں ادا کر چکا تھا جس کے بعد میری وہاں موجودگی کی کوئی ضرورت باقی نہیں رہی تھی۔ جہانگیر کا بنا ٹھکانا اسپتال سے برآمد کیا جا چکا تھا۔ دیرا کے بارے میں کم از کم اتنا سراغ مل چکا تھا کہ وہ کم از کم اس رات شہر ہی میں مقیم تھی۔ ان حالات میں میں نے اسٹیشن فور پر رک کر اپنی اور سلطان شاہ کی رات کالی کرنے کا ارادہ ترک کر دیا اور ہم دونوں اپنا مختصر سا سامان لے کر ایک ڈرائیور کے ساتھ اپنے اس فلیٹ کی طرف روانہ ہو گئے جو چند دنوں سے متروک تھا۔

جہانگیر کے شب خون والے فلیٹ سے ہمارے فرار کی بنیادی وجہ یہ تھی کہ دیرا کے لیے وہ فلیٹ اجنبی نہیں تھا۔ وہاں رہنے اور کام کرنے والے جن لوگوں نے اسے دیکھا تھا وہ بھی اسے ہماری دوست کی حیثیت سے جانتے تھے اس لیے وہ انتقام لینے کے لیے ہماری بے خبری میں وہاں کوئی بھی مسئلہ کھڑا کر سکتی تھی۔ فوری طور پر اس فلیٹ کو چھوڑ کر میں نے یہ بندوبست کر لیا تھا کہ دیرا ہماری تلاش میں ادھر کا رخ کرے تو فلیٹ کو غیر آباد دیکھ کر مایوس ہو جائے۔ وہاں ایک بار شکست کھانے کے بعد وہ سوچ بھی نہیں سکتی تھی کہ ہم دوبارہ پلٹ کر وہیں آ بسیں گے۔ اس اعتبار سے وہ فلیٹ اس وقت ہمارے لیے محفوظ ترین بنا ہوا تھا۔

ہوٹل اور اسٹیشن فور کے مقابلے میں فلیٹ میں ہمیں ایک نعمت محسوس ہوئی۔ آزادی کا ایک عجیب سا احساس تھا جسے کوئی نام دینا ممکن نہیں تھا۔ البتہ میں نے یہ احتیاط ضرور کی کہ کمروں کے بلب روشن کرنے سے پہلے باہر کی طرف کھلنے والی کھڑکیوں اور گیلری کے دروازوں پر دبیز پردے کھینچ دیے تاکہ اگلی سڑک پر سے فلیٹ میں روشنی یا کسی کی موجودگی کا اندازہ لگانے کا امکان باقی نہ رہے۔

اس کام سے فارغ ہو کر میں ڈرائنگ روم میں آیا اور ایک کرسی سنبھال لیا۔

مجھے پہلی بار وہ اس بات کے قائل ہو چکی تھی لیکن اس نے جس پھرتی سے میری کال کا جواب دیا اس سے میں نے اندازہ لگا لیا کہ ذی ملک تک میری رسائی نے اسے الجھن میں مبتلا کر دیا تھا جس کی وجہ سے وہ سو نہیں سکی تھی۔

"تمہارے دماغ اور بدن میں واقعی کوئی خبیث روح بسی ہوئی ہے۔" اس نے چھوٹتے ہی کہا۔ "مجھے یہ اندازہ تو تھا کہ تم ذی ملک تک پہنچنے میں کامیاب ہو جاؤ گے لیکن یہ وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ اتنی قلیل مدت میں اس کے سر پر سوار ہو جاؤ گے۔"

"اگر میرے قصیدے پڑھنے کا ارادہ ہے تو مجھے سو جانا چاہئے۔" میں نے خشک لہجے میں کہا۔ "ہم حماقت اور رقاصت کی ان راہوں پر چل پڑے ہیں جہاں حریف کی خوبیاں بھی خرابیاں بن کر نظر آنے لگتی ہیں۔ ایسے میں تمہاری زبان سے نکلنے والے تعریفی کلمات عجیب معلوم ہو رہے ہیں۔"

"دشمن کی خوبیوں کا اعتراف نہ کرنا کم ظرفی سمجھتی ہوں۔ یہ نہ سمجھنا کہ میں تمہاری کامیابی سے خوف زدہ ہو گئی ہوں۔ میں تو صرف اپنی حیرت کا اظہار کر رہی تھی۔"

"پھر میں بھی اعلیٰ ظرفی کا مظاہرہ کرتے ہوئے حیرت ظاہر کرنے پر تمہارا شکریہ ادا کئے دیتا ہوں۔ اب اس سے آگے کی بات کرو۔" میں نے اپنے لہجے میں کوئی تبدیلی لائے بغیر کہا۔

"تمہیں یاد ہو گا کہ یورپ میں سلور آئیز کی تقسیم کے معاملے پر ہمارے درمیان ایک شریفانہ سمجھوتا ہوا تھا۔ جس کی رُو سے دو سلور آئیز میری ہیں۔"

"جب سے تم بدمعاشی پر اتر آئی ہو" شریفانہ معاہدوں کے بارے میں میری یادداشت نے میرا ساتھ چھوڑ دیا ہے۔ اب تو جو چیز جس کے قبضے میں ہے" وہی اس کا مالک ہے۔"

"تمہارے لئے وہ نگینے بیکار ہیں جب کہ مجھے ان کی ضرورت ہے۔"

"مجھے خوشی ہے کہ تم ان سے محروم ہو۔ اس سے پہلے تم خود کہہ چکی ہو کہ اب ٹی میں ہر آئی مین کی شناخت کا طریقہ بدل دیا گیا ہے اور سلور آئیز بیکار ہو چکی ہیں۔"

"وہ میرا بلف تھا۔" اس نے شاید بے بسی کے ساتھ اعتراف کیا۔

"لیکن میں بلف نہیں چلتا۔ وہ نگینے میری محفوظ تحویل میں ہیں۔ تم نے غزالہ کے ساتھ جو گھناؤنی حرکت دہرائی ہے اس کے بعد تمہیں مجھ سے تعاون کی توقع کرتے ہوئے شرم آنی چاہئے۔ اس وقت میری اور تمہاری کھلی جنگ چل رہی ہے جس میں تم دوبارہ صلح کی امید بے سود ہے۔"

"میری بھتیجی کو میرے خلاف بھڑکا کر تم نے خود ہی غزالہ کی بحفاظت واپسی کی راہ میں روڑے اٹکائے ہیں۔ ورنہ میں غصہ اترنے پر خود ہی اسے تم تک واپس پہنچا دیتی۔ تم نے مجھے مسلسل نظر انداز کر کے بے اعتباری کی ایسی فضا پیدا کر دی کہ میں شدید جھلاہٹ کے عالم میں غزالہ کو لے گئی۔ وہ چار روز میں میرا راز افشا ہونے کا خوف نہ ہوتا تو میں خود ہی اسے چھوڑ دیتی۔"

"یہ تمہارا سفید جھوٹ ہے۔ تم اسے شری مان سنگھ کے حوالے کر کے ایران جانے کا منصوبہ بنا چکی تھیں۔ تمہاری واپسی تک غزالہ اسی کی قید میں پھنسی رہتی۔"

"ایران میں میرا کام بہت مختصر سا ہے۔" اس نے کہنا چاہا لیکن میں نے اس کی بات کاٹ دی۔

"تمہیں سونے، آلات اور مشینوں کی تباہی اتنی آسانی سے برداشت نہیں ہو سکتی۔"

"یہ تمام خام خیالی ہے۔ آج کل کے زمانے میں بڑے بڑے کام پلک جھپکتے میں ہو جاتے ہیں۔"

"بہرحال میں تمہاری بدترین ناکامی کے لئے دعائیں کرتا رہوں گا۔"

پہلی بار اس کی ہنسی کی آواز ابھری اور وہ بولی۔ "نقلوں کے کوسنے سے ڈھور نہیں مرا کرتے۔ میں جانتی ہوں کہ تم پر آج کل اپنے وطن سے محبت کا دورہ پڑا ہوا ہے۔"

"مجھے اس طعنے پر شرمندہ نہیں ہوں۔ میں اپنے کسی کام سے ماضی کے گناہوں کی سیاہی دھو سکا تو مجھے اپنے ضمیر کی خلش سے نجات مل جائے گی......"

میری قطع کلامی کرتے ہوئے وہ ایک بار پھر ہنس پڑی۔ "تو سوچ ہے پورے کر لینے کے بعد پھر بھی اسی طرح مجھ پر نکلنے کا قصد کر سکتی ہے۔ تم کوئی نئی بات نہیں کہہ رہے۔"

"تم ہزاروں کی تعداد پوری کر لینے کے باوجود تائب ہونے پر آمادہ نہیں ہو۔"

"میری بات مانو اور سلور آئیز میرے حوالے کر دو تو فائدے میں رہو گے۔ یہ فائدہ ایسا ہی ہو گا کہ تم اپنی بقیہ زندگی سر اٹھا کر گزار سکو گے۔ یہ سودا تمہارے ملک کے مفاد میں ہو گا۔"

"تم پر سے میرا اعتبار اٹھ چکا ہے لیکن پھر بھی میں یہ جاننا پسند کروں گا کہ تمہاری شیطانی کھوپڑی میں اب کون سا منصوبہ پل رہا ہے؟"

"جب تک تم نیک نیتی سے سوچنے کا وعدہ نہیں کرو گے کچھ نہیں بتاؤں گی۔"

"گویا میں یہ سمجھوں کہ تم مجھے سودے بازی کی پیشکش کر رہی ہو؟"

"جو چاہے سمجھ لو مگر اصل بات وہی رہتی ہے کہ تم مجھے سلور آئیز دے دو تو میں تمہارے ملک کو ایک بہت بڑے نقصان سے بچا سکتی ہوں۔"

"تم بولتی رہو۔ میں سنجیدگی سے سن رہا ہوں۔" میں نے لقمہ دیا۔

میں چھ سو ٹن کی پوری کھیپ کے بجائے بارہ ٹن رقم کی ایک کھیپ کی تباہی پر اکتفا کروں گی۔ بقیہ سامان بحفاظت تمہاری سرزمین پر پہنچ جائے گا۔"

اس کی پیشکش واقعی اہم اور قابل غور تھی مگر میں نے فوری طور پر کہا "وہ حصہ یقیناً کلیدی اہمیت رکھتا ہو گا کیا یہ ممکن نہیں کہ تم اپنے مشن کی تکمیل کا ارادہ ترک کر دو؟"

"اس سے تمہیں کوئی فائدہ نہیں پہنچے گا۔ میں نہیں جاؤں گی تو وہ لوگ اس مشن پر کسی اور کو بھیج دیں گے جو اپنا کام کر گزرے گا۔ تم کو اپنی بات سمجھانے کے لئے مجھے ذرا تفصیل میں جانا ہو گا۔ اس کے بعد تمہیں میری پیشکش کی صحیح قدروقیمت کا اندازہ ہو سکے گا۔"

"فکر نہ کرو رات ابھی باقی ہے۔ میں عجلت میں کوئی فیصلہ نہیں کروں گا۔"

"چھ سو ٹن رقم اس کھیپ میں بارہ ٹن کا ایک انجن ہیٹ ایکس چینجر بھی ہے جس کے بیرونی آہنی خول کے ایک حصے میں لوہے کی دوہری دیوار میں خوفناک طاقت والا ایک ڈائنامائٹ موجود ہے۔ عام حالات میں یہ ڈائنامائٹ بالکل بے ضرر ہے۔ ایران میں ان آلات کی تنصیب ہو جاتی تو ڈائنامائٹ کی موجودگی سے پلانٹ کی کارکردگی پر کوئی فرق نہیں پڑتا۔ اس ڈائنامائٹ کو اڑانے والے برقی سرکٹ کے لئے ایک کوڈ سسٹم کی بیٹری لگی ہوئی ہے۔ بیٹری کو تاروں سے منسلک کرنے کے لئے آہنی خول سے باہر نکلے ہوئے ایک خاص لیور کو اندر دبا کر اوپر اٹھانا ضروری ہے۔ اس کے بعد بیٹری سے سوئچ تک برقی رو دوڑ جائے گی اور وہ کام کرنے کی پوزیشن میں آجائے گا۔ وہ حساس سوئچ خلا میں موجود اسٹیشن سے ایک سگنل کے ذریعے حرکت میں لایا جا سکتا ہے۔ لیور کو صحیح پوزیشن میں لائے جانے کے بعد ڈائنامائٹ کو کسی بھی لمحے ایک خلائی اشارے سے اڑایا جا سکتا ہے۔ مجھے اس لیور کے بارے میں مکمل بریفنگ دے دی گئی ہے۔ میرا کام صرف اتنا ہو گا کہ اس لیور کو دبا کر اوپر اٹھا دوں اور واپس لوٹ آؤں۔ میری بحفاظت روانگی کے بعد اس ڈائنامائٹ کو کسی بھی وقت اڑایا جا سکتا ہے۔ اس کا دھماکا اس قدر ہولناک اور شدید ہو گا کہ وہ ایک میل کے دائرے میں موجود ہر چیز کو فنا کر دے گا اور چھ سو ٹن مشینیں لے جانے والا پورا کارواں بھسم ہو کر رہ جائے گا۔"

"یہ تو واقعی بہت خطرناک اور قابل ذکر منصوبہ ہے۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ تم ہماری کیا مدد کر سکو گی۔ اگر تم نے یہ کام نہیں کیا تو پاکستان پہنچنے کے بعد بھی وہ سارا ساز و سامان جہنم کے دہانے پر رکھا رہے گا۔ کوئی دوسرا ایجنٹ لیور دبانے کے کام پر مامور کر دیا جائے گا۔ ہو سکتا ہے کہ اس چھ سو ٹن کے ساتھ پاکستان کی دوسری اہم تنصیبات بھی تباہی سے دوچار ہو جائیں۔"

"مجھے سلور ٹائیگرز مل جائیں تو میں ایسے امکانات کو سرے سے ختم کر دوں گی۔"

"لیکن کس طرح؟" میں نے پوچھا۔ "کوئی معاہدہ کرنے سے پہلے مجھے اس سوال کا جواب جاننے کا پورا پورا حق حاصل ہے جسے تم مسترد نہیں کر سکتیں۔"

"ڈائنامائٹ کا حلقۂ اثر صرف ایک میل تک محدود ہے۔" چند ثانیوں کی خاموشی کے بعد اس کی آواز ابھری۔ "میں کسی طرح ہیٹ ایکس چینجر لے جانے والے ٹرک میں خرابی پیدا کر دوں گی تاکہ وہ کسی ویرانے میں کھڑا ہو جائے۔ ٹرک میں بڑی خرابی ہو گی تو بقیہ کارواں اسے وہیں چھوڑ کر آگے بڑھ جائے گا۔ اس لق و دق ویرانے میں بارہ ٹن وزنی آلے کو اتار کر دوسرے ٹرک پر منتقل کرنا ناممکن ہو گا اس لئے ٹرک کی مرمت کی کوشش کی جائے گی۔ اس دوران میں میرا کام مکمل ہو چکا ہو گا۔ میرا اشارہ ملتے ہی خلائی اشارے کے ذریعے اس ٹرک پر موجود ڈائنامائٹ اڑا دیا جائے گا۔ اس طرح صرف ایک آلے کی قربانی دے کر باقی پلانٹ اور آلات کو بچا لیا جائے گا۔"

اس کی باتیں سن کر میری پیشانی پر پسینے کے قطرے ابھر آئے۔ "اس طرح تو ٹرک کا عملہ بے موت مارا جائے گا۔" میں نے مضمحل لہجے میں کہا۔

"نہیں کوئی نہیں بچا سکے گا۔ بڑے مقاصد کے حصول کے لئے ایسی چھوٹی موٹی قربانیاں دینی ہی پڑتی ہیں۔ ویسے میں تمہیں یہ بھی بتا سکتی ہوں کہ مکمل معلومات حاصل کئے بغیر کوئی اجنبی اس خفیہ لیور تک رسائی حاصل نہیں کر سکتا۔ میرا منصوبہ مکمل اور بے داغ ہے۔ دھماکے کے بعد مجھے سرخروئی حاصل ہو جائے گی۔ کوئی سوچ بھی نہیں سکے گا کہ ٹرک کی خرابی میری سازش کا نتیجہ ہو گی۔ اسے ایک اتفاق قرار دے کر تمہارے ملک کے دشمن اپنے مقدر کی خرابی کا ماتم کرتے رہ جائیں گے۔"

"اس ناکامی پر جھلا کر تمہارے آقا اس کارواں پر دوسرا حملہ بھی کرا سکتے ہیں۔"

"آج کل کے حالات میں وہ اس علاقے میں کسی کھلی ہوئی جارحیت کا ارتکاب نہیں کر سکیں گے اور چھپ چھپا کر اتنی بڑی کھیپ کو نقصان پہنچانا ناممکن ہے۔ ڈائنامائٹ تو برسوں سے اس ہیٹ ایکس چینجر میں لگا ہوا ہے۔ وہ پچھلی گورنمنٹ کے زمانے سے بندرعباس پر پڑے ہوئے مخصوص دھماکے کو اتفاق قرار دیا جاتا۔ اسی لئے انہوں نے ڈائنامائٹ کو کام میں لانے کا فیصلہ کیا ہے۔ وہ کوئی ایسی حرکت کرنے کی حماقت نہیں کریں گے جس کے نتیجے میں ان کے عزائم اور حربے بے نقاب ہو جائیں۔"

"لیکن اس کھیپ کی پاکستان منتقلی آج کا واقعہ ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اس کی داغ بیل آٹھ دس ماہ پہلے ڈالی گئی ہو۔ یہ انجنی آلات اور مشینیں دراصل شاہ ایران کو دی گئی تھیں جو امریکا کا سب سے بڑا اور قریبی حلیف تھا۔ پھر اس کھیپ میں ایسا ڈائنامائٹ

کیوں نصب کیا گیا جو ذرا سے اشارے پر پورے پلانٹ کو تباہ کرنے کی طاقت رکھتا ہے؟"

"اور یہ کھیل میں کوئی کسی کا حلیف یا دوست نہیں ہوتا۔ ہر ایک موقع کے پرندوں کا گلا کاٹ دینے کی فکر میں لگا رہتا ہے۔ ہوسکتا ہے کہ یہ ڈائنا مائیٹ حفظِ ماتقدم کے طور پر نصب کیا گیا ہو۔ شاہ ایک بوڑھا انسان ہی تھا۔ وہ مسلسل اقتدار میں رہتا تب بھی اسے ایک نہ ایک دن مرنا تھا۔ یہ ضروری نہیں تھا کہ اس کے جانشین اسی کی طرح معاملہ فہم ثابت ہوتے۔ ان کی نکیل ہاتھ میں رکھنے کے لیے یہ ضروری تھا کہ ان کے سر پر چلتے ہوئے ایٹمی پلانٹ کی پُراسرار تباہی کا خطرہ مسلط کر دیا جاتا۔ یہ نہ بھولو کہ چلتے ہوئے پلانٹ کی تباہی میں صرف مشینوں ہی کا نقصان نہیں ہوتا بلکہ پورے ایران میں انسانی اور حیاتیاتی زندگی کی مکمل تباہی کا خطرہ پیدا ہو جاتا۔ اس دھمکی کے سہارے بڑے سے بڑے سرکش حکمراں کو بھی اپنی مرضی کے مطابق قدموں پر جھکایا جا سکتا تھا۔"

"یعنی بدترین سیاسی بلیک میلنگ کا امکان شروع ہی سے موجود تھا؟" میں نے حیرت سے کہا۔

"سیاسی بلیک میلنگ!" اس کی ہلکی سی استہزائیہ ہنسی کی آواز سنائی دی۔ "یہ بالکل ایسا ہی ہے جیسے تمہارے بہت سے لوگ جناح کیپ ٹوپی کے الفاظ استعمال کرتے ہیں جب کہ کیپ کے معنی ہی ٹوپی کے ہیں۔ میکاولی کی کتاب لکھی جانے سے پہلے سے ہی سیاست اور بلیک میلنگ کے ایک ہی معنی ہیں۔ اپنے ساتھیوں اور مخالفوں کو بیک وقت بلیک میل کیے بغیر کوئی شخص کامیاب سیاست داں نہیں بن سکتا۔ عالمی سیاست میں بھی اسی اصول سے دل کھول کر استفادہ کیا جاتا ہے۔"

"آج تم مجھے مسلسل حیران کیے جا رہی ہو۔" میں نے پوری نیک نیتی کے ساتھ اعتراف کیا۔ "میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ ایران میں "ایک مشین میں نصب کیے ہوئے ڈائنا مائیٹ کو اڑانے کے لیے کسی خلائی اسٹیشن سے کام لیا جا سکتا ہے۔ یہ سب خلا کے پُرامن استعمال کے وعدوں اور معاہدوں کے خلاف ہے۔ خلا کے پُرامن استعمال پر ہر ایک کا حق تسلیم کیا جا چکا ہے۔ پھر وہاں سے ایسی غنڈا گردی کیوں کر اور کیسے کی جا سکتی ہے؟ یہ کھلی دہشت گردی اور بدمعاشی ہے۔"

"تم غیر ضروری طور پر مجھے ایسی بحث میں الجھا رہے ہو جس پر میں کئی دن تک تقریر کر سکتی ہوں۔ خلائی دوڑ کا اصل مقصد ہی ایک دوسرے پر فوجی اور جنگی برتری حاصل کرنا ہے۔ خلائی اسٹیشن زمین کے اہم حصوں میں ہونے والی سرگرمیوں پر دن رات نظر رکھتے ہیں۔ ٹی وی سے پروپیگنڈے کے منصوبوں کے فریب سے متاثر ہوتے ہوئے تمہیں خود تجربہ ہو چکا ہے کہ ٹی وی کو بھی سیٹلائٹ اسٹیشنوں کی مدد حاصل رہتی ہے۔ جاسوس خلائی سیارات کا مقصد صرف اور صرف جاسوسی کرنا اور خفیہ تصاویر لینا ہوتا ہے اور تم یقین رکھو کہ کسی بھی وقت تیسری جنگِ عظیم شروع ہوئی تو اس میں سارے فیصلہ کن کارروائیاں خلا سے ہی کی جائیں گی۔ خلا کے پُرامن استعمال کے دل فریب نعرے اور معاہدے دنیا کی چھوٹی قوموں کو بے وقوف بنانے کے لیے اپنائے گئے ہیں اور ان ضابطوں پر عمل درآمد کے ذمے دار وہی لوگ ہیں جو بیکراں خلاؤں پر قابض اور حکمراں ہیں۔ ان کے خلاف کوئی آواز بلند نہیں کر سکتا۔ اس لیے تمہاری یہ تمام بحث بے سود ہے۔ تمہارے اعتراضات اور احتجاج سے صورتِ حال میں کوئی فرق نہیں پڑے گا۔ اصل حقیقت یہ ہے کہ خلائی ٹیکنالوجی اور ذہنی سازشوں کی وجہ سے تمہاری بلیو کراس ذیلی تباہی کے خطرے سے دوچار ہے۔ اس خطرے کو ٹالنے کا راستہ اور تم پر ہے۔ تم نقلی آنکھ والے دو طلائی سکّے میرے حوالے کر دو تو وہ تباہی جو سونگ کی پوری کیمپ کے بجائے صرف بلیو کراس کے ایک حصے تک محدود ہو جائے گی۔ بصورتِ دیگر کوئی اسے نہیں بچا سکے گا۔"

"تمہارے نظریات اور اقوال بہت ڈراؤنے ہیں۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "طاقت، اقتدار اور بلیک میلنگ پر اندھا اعتقاد رکھنے کی وجہ سے تم بھی قابلِ اعتماد نہیں ہو۔ تمہاری باتیں حیران کرنے والی ہیں۔ تمہاری تجویز بھی قابلِ قبول نظر آتی ہے لیکن تم پر بھروسا کیسے......"

"ایک اور بات سن لو!" اس کے بولنے کی وجہ سے میری بات ادھوری رہ گئی۔ "دوستیاں، معاہدے اور سمجھوتے وہی پائیدار ہوتے ہیں جو برابری کی حیثیت سے کیے جائیں۔ خرگوش اور ہاتھی میں کبھی بھی پائیدار دوستی نہیں ہو سکتی۔ ہاتھی اگر اپنی مصلحتوں کی وجہ سے خرگوش کو وقتی طور پر کوئی پائیدار دوستی حاصل ہو جائے تو اور بات ہے ورنہ ہمیشہ موجود رہنے والی اصل حقیقت یہ ہوتی ہے کہ خرگوش کی سلامتی کا تمام تر دارومدار ہاتھی کے موڈ پر ہوتا ہے۔ اس کی جبین پر ابھرنے والی ہلکی سی ایک شکن بھی خرگوش کو نیست نابود کر سکتی ہے جب کہ خرگوش بری طرح برہم اور مشتعل ہونے کے باوجود ہاتھی کا کچھ نہیں بگاڑ سکتا۔ ہم دونوں میں ایسا کوئی نمایاں تضاد نہیں ہے۔ آج میں تمہیں دھوکا دوں گی تو کل تم مجھے کوئی بڑا نقصان پہنچانے کی پوزیشن میں آسکتے ہو۔ آج کل دنیا بہت سمٹ گئی ہے۔ کچھ پتا نہیں کہ کل زندگی کے کس موڑ پر تم میری راہ روکنے میں کامیاب ہو جاؤ۔ اس لیے تمہیں میری باتوں پر یقین کرنا چاہیے کہ میں جو کچھ کہہ رہی ہوں اس پر نیک نیتی سے عمل کرنے کا ارادہ بھی رکھتی ہوں۔"

"میں اس موضوع پر تھوڑی دیر بعد تم سے بات کر سکوں گا۔" میں نے کہا۔

"میں انتظار کروں گی۔ لیکن یہ ضرور بتا سکتی ہوں کہ تم نے اس مہلت کا فائدہ اٹھا کر ازل خان کو میرے پیچھے لگانے کی کوشش کی تو تم بدترین خسارے سے دوچار ہو جاؤ گے۔ اگر تم

اس کی کسی سازش یا رخنہ اندازی کی وجہ سے یا وہ تن تنہا ایک بیچ کو تباہ کرانے میں ناکام ہو گئی تو میری جگہ کسی اور کو بھیج دیا جائے گا۔ اس کے ذریعے آنے والی تباہی کا اندازہ صرف اسی وقت ہو سکے گا جب سب کچھ راکھ اور ملبے کے ڈھیر میں بدل چکا ہو گا۔"

"مجھے اندازہ ہے تم بلیک میلنگ کے ہنر سے بہترین استفادہ کرنے کی اہلیت رکھتی ہو۔ تم سے کوئی معاہدہ ہوا تو پوری تنگ نہیں ہو گا۔ لیکن نرالے کے بارے میں تم نے کچھ نہیں کہا۔"

"میں پہلے ہی بتا چکی ہوں کہ اب وہ میری دسترس سے باہر ہے۔ تم نے میری کیمبر کے کان اس طرح بھرے ہیں کہ وہ میری جان کا دشمن بن گیا ہے۔ اس کی خوشنودی حاصل کرنے کے لئے شہزادہ ان تمام بھی مجھ سے بھڑک گیا ہے۔ میں اُمر کا سخ کرکے اپنی ملامتی کا خطرہ مول نہیں لے سکتی۔ جہانگیر کے بیٹے کو تم پر آمد کر نا چکے ہو اس لئے میرا اور تمہارا حساب صاف ہے۔"

اس سے ہونے والی وہ گفتگو بہت اہم اور معنی خیز تھی۔ اس کے نتیجے میں مجھے یہ معلوم ہو گیا تھا کہ ٹی اور اس کے آقاؤں سے ہمیں فوری طور پر کس قسم کے خطرات لاحق تھے۔

دیرا کو یہ علم نہیں ہو سکا تھا کہ اکل خان اپنی جگہ پر موجود نہیں تھا اور میں اس کے بجائے ظفر سے مدد لے رہا تھا لیکن اس نے اس حد تک میرا ذہن بالکل صاف کر لیا تھا کہ میں اس سے رخصت حاصل کرکے اجنبی سازو سامان کی کھیپ کے بارے میں ظفر سے مشورہ کرنا چاہ رہا تھا کیونکہ وہ میرا ذاتی نہیں بلکہ اہم ترین نوعیت کا ایک قومی معاملہ تھا جس میں اندازے یا فیصلے کی ذرا سی لغزش ناقابلِ تلافی نقصان کا سبب بن سکتی تھی۔

سلطان شاہ جو اسپیکر پر ہونے والی دو طرفہ گفتگو لفظ بہ لفظ سن رہا تھا سلسلہ منقطع ہونے پر خاموش نہ رہ سکا اور بولا "وہ چیف اپنے حریف کو چاروں طرف سے باندھ کر چلتی ہے۔ میرا خیال ہے کہ تمہارے پاس اس کی پیشکش قبول کرنے کے علاوہ کوئی راستہ نہیں ہے۔"

"میں ظفر سے مشورہ کئے بغیر کوئی فیصلہ نہیں کروں گا۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔

"اور ظفر غلام رسول کے معاملے میں ہونے والی میٹنگوں میں الجھا ہوا ہے۔ اسے شاید صبح سے پہلے فرصت ہی نہ مل سکے۔ میری رائے میں تم کو اس سے کوئی مدد نہیں مل سکے گی۔"

"ایک بات میں بھی سمجھ رہا ہوں کہ ہمیں دیرا کو آزادی کے ساتھ اپنے منصوبے کو عملی جامہ پہنانے کا موقع دینا پڑے گا۔ اس کے بعد ہم اس پر ہاتھ ڈال سکتے ہیں۔"

"اس کے بعد بھی ایسی حرکت خطرناک ثابت ہو گی۔" اس نے تفکر آمیز لہجے میں کہا۔ "تم یہ بات بھول رہے ہو کہ دیرا کا مقصد بیج کو اڑانا نہیں بلکہ اسے اڑائے جانے کی پوزیشن میں لانے کے لئے کام کر رہی ہے۔ اس کے آقا فائنل اشارے سے اپنا کام اسی وقت سرانجام دیں گے جب انہیں دیرا کی طرف سے کلیئرنس مل جائے گی۔ ہم نے اسے پکڑ لیا تو کلیئرنس کا معاملہ معلق ہو جائے گا۔"

"ہولناک صورتِ حال ہے۔" میں نے انگڑائی لیتے ہوئے تھکی ہوئی آواز میں کہا۔ "تم نرا خوبصورت کمپنی میں ڈکوں کی مرمت کا کام سیکھ رہے تھے اور میں کراچی کی فٹ پاتھوں پر فاقہ مستی کے دن گزار رہا تھا۔ ہمیں ذرا سی بھی فکر نہیں تھی۔ جب مجھے چرس کی تقسیم کے کام کی پیشکش ہوئی تو مجھے اور میرے دوستوں کو شبہ تک نہیں ہو سکا تھا کہ ہم اپنے حقیر سے مجرمانہ کام میں شریک ہو کر کسی بین الاقوامی گروہ کے چنگل میں پھنس رہے ہیں۔ چرس کے بعد جب سے ہم نے ہیروئن میں ہاتھ ڈالا ہے، سب کچھ ہی بدل کر رہ گیا ہے۔ ہیروئن کے کام میں اس قدر پیسہ ہے کہ نہ چاہتے ہوئے بھی اس سے برائیاں جنم لینے لگتی ہیں۔ کبھی کبھی تو ایسا محسوس ہونے لگتا ہے جیسے امریکی صدر کی آڑ میں ٹی کا سربراہ ہی لاتعداد طاقت کے عالمی توازن پر قابض ہو کر حکمراں ہے۔"

"شریفوں پر ہمیشہ سے بدمعاش حکمرانی کرتے آئے ہیں۔ جو خود بدمعاش نہیں ہوتے، وہ ان کے سہارے طاقت حاصل کرتے ہیں۔ بھینس ہمیشہ اسی کی رہی ہے جس کے ہاتھ میں لاٹھی ہوتی ہے۔ ان باتوں پر سر کھپانا فضول ہے۔ میری مانو تو دیرا سے رابطہ کرکے اس کی پیشکش قبول کر لو۔"

"میں ابھی تک یہ سمجھنے میں کامیاب نہیں ہو سکا کہ دیرا کو سلور آئی کی ایسی کیا ضرورت پیش آگئی ہے کہ وہ مجھ سے ایک محدود سمجھوتا کرنا چاہ رہی ہے۔ تم غور کرو تو بلیک کراس ڈیل کے مقابلے میں یہ بہت حقیر سودے بازی ہے۔ دیرا کے لئے اس کی کیا اہمیت ہو سکتی ہے؟"

"وہ تم سے خود اعتراف کر چکی ہے کہ سلور آئیز کی اہمیت گھٹانے کے لئے اس نے جو کچھ کیا وہ بلف تھا۔ اب وہ ٹی میں واپس جانے کا فیصلہ کر چکی ہے تو اس کے لئے سلور آئیز بھی یک بیک اہم ہو گئی ہیں کیوں کہ وہ ان کی مدد سے اپنی حیثیت منوا سکتی ہے۔"

"تمہارے پاس آئی ہوئی سلور آئیز ٹی کے بیجوں کو قتل کرکے چھینی گئی ہیں۔ ان کے ذریعے کسی کو وقتی طور پر دھوکا تو دیا جا سکتا ہے۔ ٹی میں کوئی مستقل مقام حاصل نہیں کیا جا سکتا۔ دیرا کے لئے ان طلائی سکوں کی اہمیت اور افادیت اسی وقت ہو سکتی ہے جب وہ ٹی کے لئے مخلص نہ ہو اور ٹی کی پالیسی سے ہٹ کر اپنے ذاتی مفادات حاصل کرنا چاہتی ہو۔"

"مسرا رخ یہ بھی ہے کہ وہ دوسرے بیجوں کو لوٹا کر سرخرو ہونا چاہتی ہو۔" سلطان شاہ نے صوفے پر دراز ہوتے ہوئے کہا۔ "جب تک ٹی میں بیجوں کی عالمی شناخت کا وہ طریقہ رائج ہے" ان لوگوں کے لئے ہر سلور آئی بے اندازہ قدر و قیمت رکھتی ہے۔"

"پھر اسے وڈ کے بجائے تینوں سکوں کی واپسی کا مطالبہ کرنا چاہئے تھا۔ اسے اچھی طرح معلوم ہے کہ ہمارے پاس تین سلور آئیز موجود ہیں۔"

وڈ اور تین کے مسئلے پر سلطان جہاد بھی سوچ میں پڑ گیا۔ دیرا کا وڈ مطالبہ اس کے کسی خاص مقصد کی نشان دہی کر رہا تھا اور اس شخص کو سب سے سارے قیاسات کی بنا پر نظر انداز نہیں کیا جا سکتا تھا۔

دن بھر کی بھاگ دوڑ کی وجہ سے میں تھکان اور نیند کے شدید غلبے کے اثرات محسوس کر رہا تھا اس لئے میں نے دیرا سے آخری بات کر کے بستر پر جانے کا فیصلہ کر لیا۔

"مجھے صرف ایک سوال کا جواب درکار ہے۔" اس سے رابطہ ہوتے ہی میں نے گمبھیر لہجے میں کہا۔ "تمہارے لئے ان وڈ سکوں کی کیا اہمیت ہے جو تم ان کے حصول کے لئے اتنی بڑی پیشکش کر رہی ہو؟"

"یہ میرا ذاتی معاملہ ہے۔ تمہیں اس سے کوئی غرض نہیں ہونی چاہئے۔ تم تو یہ دیکھو کہ تمہیں ان بے کار سکوں کے عوض کیا مل رہا ہے۔"

"کچھ بھی نہیں۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر فوراً ہی ذہنی قلابازی کھائی۔ "اس سودے میں میرا کوئی ذاتی فائدہ نہیں ہے۔ سارا فائدہ قومی سطح کا ہے۔ میں نے پوری قوم کے مفادات کا ٹھیکہ نہیں لیا ہوا۔ یہاں مجھ سے بڑے محب وطن پڑے ہوئے ہیں۔"

"یہ شاید تمہارا کوئی نیا پینترا ہے۔ اب سے پہلے تو تم پورے ملک کے ٹھیکیدار بنے ہوئے تھے۔"

دیرا نے میرے اس سوال کا جواب ٹالنے کی لاکھ کوششیں کر ڈالیں مگر میں اپنی جگہ اڑا رہا اور آخر کار اس نے اپنے مطالبے کا پورا پس منظر بیان کر ڈالا۔

میرے ساتھ مل کر ٹی کے مفادات کے خلاف کام کرنے ہوئے بھی دیرا نے کبھی ٹی سے کھل کر بغاوت نہیں کی تھی۔ وہ ہمیشہ سے ان میں شامل رہی تھی۔ اسے ٹی میں سب سے بڑا تحفظ یہ حاصل تھا کہ وہ جمی لائیڈ کی غیر قانونی اولاد ہونے کی دعوے دار تھی۔ شاید اس کے دعوے میں صداقت تھی کیونکہ جمی لائیڈ نے اس کا اعتراف نہ کرنے کے باوجود دیرا کے خلاف کبھی کوئی تادیبی کارروائی نہیں کی تھی۔ اس وجہ سے ٹی کے دیگر بڑے دیرا کی بہت سی کوتاہیوں سے صرف نظر کرتے رہتے تھے۔

ابتدا میں میرے ساتھ دیرا کے مراسم بہت خراب تھے۔ اسی دوران میں میں نے تین سلور آئیز حاصل کر لی تھیں لیکن دیرا نے مجھ سے مصالحت کرنے کے بعد اپنے بڑوں کو یہ بتا دیا تھا کہ ان تین میں دو سلور آئیز اس کی تحویل میں آ گئی ہیں۔ اس طرح ٹی میں دوبارہ موثر شمولیت کے وقت یہ ضروری تھا کہ دیرا دو سلور آئیز جمی لائیڈ کو واپس لوٹاتی۔ اگر وہ اس امر میں ناکام رہتی تو اس پر سلور آئیز کے تحفظ میں غفلت برتنے کا سنگین الزام عائد ہو سکتا تھا جس کی سزا صرف اور صرف موت تھی۔

ٹی کے ضوابط میں سلور آئی کو مقدس کا درجہ حاصل تھا۔ ہر آئی مین کے لئے یہ ضروری تھا کہ وہ سلور آئی کی اپنی جان سے زیادہ حفاظت کرے۔ میں نے جن لوگوں سے سلور آئیز چھینی تھیں وہ اس معیار پر پورے اترے تھے اور سلور آئی کھو دینے کے بعد میرے ہی ہاتھوں جہنم واصل ہو گئے تھے اس لئے ٹی والے ان پر اپنی سزا کا اطلاق نہیں کر سکے تھے۔

سلور آئی کے تحفظ میں ناکام رہنے والوں کے لئے موت کی سزا کی روایت اتنی مستحکم تھی کہ پچھلے ایک عشرے میں تین دیگر افراد کے علاوہ جمی لائیڈ کے بل ایگر نامی ایک دست راست کو بھی گولیوں سے چھلنی کر دیا گیا تھا۔ ان چاروں کا جرم یکساں تھا کہ وہ سلور آئی کی حفاظت کرنے میں ناکام رہے تھے۔

اس پس منظر میں جمی لائیڈ بھی دیرا کو سزائے موت سے نہیں بچا سکتا تھا۔ بل ایگر اور دوسرے تینوں مقتولین کے ورثا ٹی میں خاصے اثر و نفوذ اور طاقت کے مالک تھے۔ جمی لائیڈ کے لئے ان لوگوں کے جذبات کو نظر انداز کر کے اپنی ناجائز بیٹی کو سزائے موت سے بچانا ناممکن ہو جاتا۔ وہ کوئی ایسا کمزور فیصلہ کرنے کی حماقت نہیں کر سکتا تھا جس کے نتیجے میں ٹی کا تخت زیر و زبر ہو جاتا۔ ان حالات میں دیرا کے لئے ضروری ہو گیا تھا کہ وہ پہلی فرصت میں دو سلور آئیز جمی لائیڈ کو لوٹا دے۔

اس کے مطالبے کی بنا دہی تھی کیونکہ اس نے اپنی کہانی کی ابتدا ہی ایک پہلو سے کی تھی لیکن دوران گفتگو ہی اس کو اندازہ ہو گیا کہ اس کی کہانی میں میری دلچسپی کا کوئی عنصر نہیں تھا بلکہ اس سے خود دیرا کی کمزور پوزیشن کا اظہار ہو رہا تھا۔ اس لئے آخر میں اس نے ایک اور نقطہ چھیڑ دیا۔

"ان سب باتوں کا تعلق میری ذات سے ہے۔ مجھے دو سلور آئیز واپس نہ ملیں تو مجھے ٹی میں واپسی کا خیال اپنے دل سے نکال دینا ہوگا لیکن تمہارے نقطۂ نظر سے جو بات اہم ہو سکتی ہے وہ یہ ہے کہ سلور آئی کے بغیر میں اس ترک تک رسائی حاصل نہیں کر سکتی جس پر ژاکا کا باشندہ الا جیت اگبس جینجر لدا ہوا ہوگا۔ میری اس ناکامی کے نتائج بہت ہلاکت خیز ہو سکتے ہیں۔" وہ بولی۔

"یہ شاید تمہاری ذاتی اختراع ہے لیکن پھر بھی تمہارا کہا ان لینے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ تمہارے سچ اور جھوٹ میں تمیز کرنا میرے لئے زیادہ مشکل نہیں ہوگا۔" میں نے تیکھے لہجے میں کہا۔

"میری نیند میں آتے ہو تو میں اصل قصہ گول کر کے تمہیں صرف وہی کہانی بھی سنا سکتی تھی جس کا تعلق میرے کام اور سلور آئی سے ہے۔"

"پہلے تم خالی الذہن تھیں۔ اب تم نے ایک بات

...میں تمہاری نئی کہانی بھی سننے پر آمادہ ہوں۔ اس سے
...نہیں بچے گا۔" میں نے کہا۔
ایلیا درا نے جو کچھ بتایا اس کا خلاصہ یہ تھا کہ ایران میں
...زادی اور بے روزگاری کی کثرت کی وجہ سے لمبے سفر پر
جانے والے نیم فنی قافلوں میں ' ہر ٹرک پر چار اور ٹریلر پر چھ
...افراد کا عملہ مامور ہوتا ہے جو دو دو یا تین تین کی ٹولی میں باری
باری اپنی ڈیوٹی سرانجام دیتا ہے تاکہ سفر کے تسلسل میں کوئی فرق نہ
...پڑے۔ یہ طے کیا گیا تھا کہ ایران میں ٹی کے اراکین کسی ایسے شخص
کو ڈھونڈنے کی کوشش میں لگے ہوئے تھے جو چھ سو ٹن وزنی کھیپ
منتقل کرنے والے کارواں میں شامل ہو۔ درا اس کارواں کے
...جانے میں ان لوگوں تک پہنچنے کی کوشش کرتی۔ سلور ڈئی نمایاں
طور پر اس کے گلے میں جھول رہی ہوتی تاکہ ٹی کا زر خرید ایجنٹ
سلور ڈئی کو دیکھ کر اسے دوری سے پہچان لے۔
درا کو شناخت کر لینے کے بعد وہی شخص درا کے لئے موقع
فراہم کرتا کہ وہ کارواں میں شریک ہو جائے یا اسے چند گھنٹوں کے
لئے اس کے ساتھ رہنے کا موقع مل جائے تاکہ وہ اپنا کام کر سکے۔
درا کے کہنے کے مطابق زر خرید ایجنٹ کو یہ معلوم نہیں
ہونے دیا گیا تھا کہ درا پورے کارواں کی تباہی کا بندوبست کرنے
کے لئے وہاں پہنچ رہی تھی۔ اسے درا کو حسب ضرورت لفٹ
فراہم کرنے کے لئے بھاری معاوضہ دیا جاتا تھا۔ اگر درا کے پاس
سلور ڈئی کی شناخت نہ ہوتی تو اس کا پہچانا جانا ممکن نہ رہتا جس کے
نتیجے میں اس کا پورا مشن یقینی ناکامی سے دوچار ہو جاتا۔
"تمہاری یہ کہانی خاصی کمزور ہے۔" اس کی بات ختم
ہو جانے کے بعد میں نے کہا۔ "ہم وہاں کسی کو قتل کرنے نہیں
جا رہے ہیں۔ ایک لیور کی پوزیشن تبدیل کرنا بادی النظر میں بہت
معمولی اور بے ضرر سا کام ہے۔ یہ کام تو اس شخص سے بھی لیا
جا سکتا تھا جو کارواں میں تمہارے لئے جگہ پیدا کرے گا۔"
"مجھے معلوم تھا کہ تم یہ سوال ضرور کرو گے۔ دنیا کے تمام
بڑے بڑے منظم گروہوں کی طرح ٹی کا بھی طریقہ کار یہی ہے کہ
ہمارا کام تنظیم کے اراکین سے لیا جائے۔ کرائے کے آدمیوں
سے صرف اسی وقت کام لیا جاتا ہے جب ایسا کرنا ناگزیر ہو جائے
اس صورت میں بھی باہر کے آدمیوں پر مکمل بھروسا نہیں کیا جاتا۔
کوشش یہ کی جاتی ہے کہ اہم کام ہمارے آدمی ہی سرانجام دیں۔
اگر یہ کام اس کے حوالے کر دیا جاتا تو ہمارا دو رابطہ بھی اس کی
معاملات میں آ جاتا جیسے وہ کام کی تکمیل کی رپورٹ دیتا۔"
اس کی یہ وضاحت قابل فہم ہونے کے باوجود بہت مضبوط
نہیں تھی لیکن میں نے بات آگے بڑھائے بغیر اسے اگلی شام تک
سلور آئیز کی وصولی کے لئے تیار رہنے کی ہدایت کر کے سلسلہ منقطع
کر دیا۔
سلسلہ منقطع ہو جانے کے بعد بھی میرا ذہن اسی پر اول صورتحال
میں الجھا رہا۔
بہرحال بعد کی گفتگو سے مجھے یہ اندازہ ہو گیا تھا کہ فرزالہ کے
ساتھ فرار ہونے کے بعد درا ایلیا کراس ڈبل ٹاکرنے کے مشن پر
روانہ ہونے کے بجائے کراچی ہی میں کیوں رکی ہوئی تھی؟
اس پر جنون طاری ہوا تھا نہ وہ غصے کے عالم میں بے تکی
حرکتیں کرتی پھر رہی تھی۔ بلکہ اس نے ہر قدم سوچ سمجھ کر اور بے
تکے انداز میں اٹھایا تھا۔ جہانگیر کے شیر خوار بچے کے اغوا سے لے
کر جھوٹا نگ کا نام اختیار کرنے تک اس کی ہر حرکت میں ایک
تسلسل تھا۔ اس کی پوری کوشش تھی کہ وہ کسی طرح میری ذات
تک رسائی حاصل کر لے تاکہ مجھ سے سلور آئیز کی واپسی کے
بارے میں بات کر سکے۔ فرزالہ کے اغوا کے بعد اس نے اسی چکر
میں اسٹیشن نور فون کر کے مجھ سے بات کی تھی اور اپنی نیک نیتی کا
یقین دلاتے ہوئے مصالحت کی پیشکش کی تھی جسے میں نے حقارت
سے ٹھکرا دیا تھا۔ دراصل اس وقت تک درا نے سلور ڈئی کا ذکر
نہیں کیا تھا اس لئے میں اس کی چال کو نہیں سمجھ سکا تھا۔ بس غصے
اور اشتعال کے عالم میں اس کے ہر دعوے کو رد کرتا چلا گیا تھا۔
وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ میرے ذہن کے دریچے بھی
کھلنے لگے تھے۔ اس وقت میری سمجھ میں آیا کہ سلور ڈئی کا ذکر
کرنے سے پہلے درا نے مصالحت کی کوشش کیوں کی تھی۔ یقینی
طور پر اس کا مقصد یہ رہا ہو گا کہ اپنے کئے پر پشیمانی ظاہر کر کے کسی
نہ کسی طرح فلیٹ میں اپنی واپسی کی راہ ہموار کر لے اور پھر پہلی
فرصت میں تینوں سلور آئیز پر ہاتھ صاف کر کے اپنے نئے مشن پر
ایران روانہ ہو جائے۔
درا ایک فتنے سے کم نہیں تھی۔ اس نے کم عمری ہی میں
زندگی کے بارے میں ایسے ایسے تجربات حاصل کر لئے تھے جن سے
عمر رسیدہ مرد اور عورتیں بھی محروم رہتی ہیں اسی وجہ سے اسے
اپنے دل و دماغ پر قابو رکھنے کا سلیقہ آ گیا تھا۔ بدترین حالات میں
بھی اس کا ذہن کسی کمپیوٹر کی طرح پوری صورت حال کا گہرا تجزیہ
کر کے اپنے فیصلے صادر کرتا رہتا تھا۔ یہ اس کی مکاری اور چالاکی
کی انتہا تھی کہ میں اس کے ساتھ ایک طویل مدت گزارنے کے
باوجود اس کی سوچی سمجھی چالوں کو اس کی جھنجلاہٹ اور بوکھلاہٹ کا
اضطراری رد عمل سمجھ کر نظر انداز کرتا رہا تھا۔ حقیقت یہ تھی کہ
ٹی لائیڈ ہر طرف پھیلے ہوئے موت کے سوداگروں کا سرغنہ تھا تو
درا موت کے اس بڑے سوداگر کی بیٹی تھی جس سے کسی بھی
صورت میں بے لوثی اور ہمدردی کی امید نہیں کی جا سکتی تھی۔ وہ ہر
لمحے اپنا مفاد پیش نظر رکھتی تھی۔ یہ سوچ اس کی عادت ثانیہ بن
چکی تھی۔ اپنے مفادات سے متصادم قوتوں کو وہ ایک ثانئے کے
لئے بھی برداشت نہیں کر سکتی تھی۔ یہ ایک عجیب بات تھی کہ مجھ
سے کئی بار اس کا ٹکراؤ ہو چکا تھا لیکن ہر مرتبہ حالات نے ہمیں پھر
یکجا ہو جانے پر مجبور کر دیا تھا اور اس بار پھر تاریخ خود کو دہرانے کی نظر

آ ہی تھی۔ ان ہی خیالات میں الجھے ہوئے میری آنکھ لگ گئی۔

دوبارہ ہوش آیا تو خاصا دن چڑھ چکا تھا۔

سلطان شاہ مجھ سے پہلے بیدار ہو چکا تھا اور باہر سے اخبارات لے آیا تھا۔

میں نے منہ ہاتھ دھونے سے پہلے اس کے لائے ہوئے تینوں اردو اور انگریزی اخبارات کی سرخیاں دیکھ ڈالیں جن میں غلام رسول کی پُراسرار بازیابی کی سنسنی خیز کہانی نمایاں تھی۔

"اس بار قسمت ہم پر مہربان رہی ہے۔" سلطان شاہ نے مجھے آگاہ کیا۔ شاید وہ میرے بیدار ہونے سے پہلے ہی ناشتے سے فارغ ہو کر اردو اخبارات چاٹ چکا تھا۔ "سپاہی دیے والے واقعے میں شری مان سنگھ کے سارے ہی آدمی کام آ گئے لیکن ان میں وہ خود نہیں تھا۔"

"سارے ہی؟" میں نے چونک کر حیرت سے اس کی طرف دیکھا۔ "لیکن پانچواں تو کمانڈوز کے ہاتھوں زخمی ہونے کے بعد اندھیرے کا فائدہ اٹھا کر بڑے پائنچوں میں غائب ہو گیا تھا۔"

"پولیس والوں کو ایک گڑھے سے اس کی لاش مل گئی تھی۔ وہ اندھیرے میں بھاگتے ہوئے پائنچوں سے نکلتے ہی ایک گہری خندق میں گرا ہو گا کیونکہ اس کی گردن ٹوٹی ہوئی تھی۔ اب ایسا کوئی فرد زندہ نہیں رہا تھا جو شری مان سنگھ کو وہاں پیش آنے والے اصل واقعات سے آگاہ کر سکے۔"

میرے لیے اصل اور سب سے اہم خبر یہی تھی اس لیے میں اخبار میز پر ڈال کر غسل خانے کی طرف بڑھ گیا۔ میرے لیے منہ ہاتھ دھوئے بغیر اخبار بینی جیسے دلچسپ مشغلے سے بھی لطف اندوز ہونا ممکن نہیں تھا۔

میں واپس آیا تو سلطان شاہ میرے لیے ناشتے کی تیاری میں مصروف تھا۔ میں تفصیلی خبر کے مطالعے میں مصروف ہو گیا۔

پچھلی رات جو کچھ ہوا' اس کے بارے میں وہی رپورٹ شائع ہوئی تھی جس کا بندوبست ظفر نے پہلے سے کیا ہوا تھا۔ خبر میں سپاہی دے سے نیچے "گلشن معمار والے موڑ کے قریب" اندھیرے میں کچھ مشتبہ افراد کی پُراسرار اجتماع کی خبر تھی۔ ان لوگوں کی راز دارانہ سرگرمیوں کی وجہ سے پولیس کو ان پر اسمگلر ہونے کا شبہ ہوا۔ پولیس پارٹی نے انہیں للکارا تو انہوں نے اندھادھند فائرنگ شروع کر دی۔ پولیس کی طرف سے بھی جوابی کارروائی کی گئی۔ اسی اثنا میں وہاں موجود ہائی روف ایمبولنس میں دھماکے کے ساتھ آگ لگ گئی اور مزاحمت کا سلسلہ ختم ہو گیا۔ پولیس والوں کو وہاں سے کل چھ لاشیں ملی تھیں جن میں سے ایک گردن ٹوٹنے سے ہلاک ہوا' دو کی موت پستولوں کی گولیوں سے واقع ہوئی تھی جبکہ دو افراد ایمبولنس میں جل کر ہلاک ہوئے تھے۔ البتہ غلام رسول کے بارے میں ڈاکٹروں نے تصدیق کی تھی کہ اس کی موت کسی خارجی زخم کی وجہ سے نہیں بلکہ کمزوری اور پھر حرکتِ قلب بند ہونے سے فطری

انداز میں واقع ہوئی تھی۔

ان اطلاعات کی بنا پر یہ نظریہ قائم کیا گیا تھا کہ اس غلام رسول کی منتقلی کے لیے مجرموں کے دو گروہ جمع ہوئے تھے ... دوران میں پولیس آ گئی تو دونوں گروپ پولیس کی مداخلت ... دوسرے کی غفلت کا شاخسانہ سمجھ کر آپس میں لڑ پڑے ... نظریے کو اس امر سے بھی تقویت ملتی تھی کہ مرنے والوں ... قسم کے ہتھیاروں کے زخم آئے تھے' وہ جائے واردات ... نہیں ہو سکے تھے۔ قیاس کیا گیا تھا کہ اندھیرے اور بڑی گھاس ... اٹھا کر کچھ لوگ فرار ہونے میں بھی کامیاب ہو گئے تھے۔

ان لاشوں میں سے ایک شخص کو شہر کے بدنام ... طور پر شناخت کر لیا گیا جبکہ دیگر لاشوں کی شناخت کا معاملہ ... پولیس کی طرح اخباری نامہ نگار یہ اندازہ لگانے سے ... رہے تھے کہ غلام رسول مردہ حالت میں وہاں لایا گیا تھا ... ہونے والی فائرنگ سے دہشت زدہ ہو کر چل بسا تھا۔ اس ... پوسٹ مارٹم کی تفصیلی رپورٹ کا انتظار کیا جا رہا تھا کیونکہ ... کے وقت کا تعین اسی رپورٹ میں کیا جاتا تھا۔

اس معاملے میں ہم لوگوں سے اندازے کی غلطی ... اتنے کشت و خون کو اخبارات میں نمایاں جگہ نہیں مل ... اخبار کا زور غلام رسول کی بازیابی پر رہا تھا جب کہ ہم اسے ... درجے کی بات قرار دلوانے کے لیے کوشاں رہے تھے۔

"سب کچھ اسی طرح شائع ہوا ہے جیسے ہونا ہوا تھا ... فارغ ہونے پر سلطان شاہ بولا "ہمیں اتنا فرق پڑا ہے کہ ... بجائے کسی نامعلوم پارٹی کا ذکر کیا گیا ہے۔"

"اب اندازہ ہوا کہ اخبار والے بکھرے کے نقیر ... خبریں بنانے میں اتنا بھی سر کھپاتے ہیں۔" میں نے کہا ... یہ ہے کہ ایمبولنس پر بم مارے جانے کے بارے میں کوئی ... نہیں ہے ورنہ شری مان سنگھ کو سنبھالنا دشوار ہو جاتا ... مشکل ہی سے قابو میں آئے گا۔"

"کار یا ایمبولنس میں آسانی سے آگ لگ سکتی ہے ... ٹنکی پر لگنے والی ایک گولی بھی یہ کام دکھا سکتی ہے۔ تم ... ہو گا کہ دوسرے فریق نرم نہیں تھے۔"

میں نے اپنی رسٹ واچ میں وقت دیکھا اور فون ... نمبر ملانے لگا۔

آپریٹر کے ذریعے میں نے شہر شاہ سے سلسلہ ملایا ... آواز سے اضمحلال متر شح تھا۔

"کیا بات ہے؟ تم بہت اداس معلوم ہوتے ہو ...؟"

اس کی ہیلو کے جواب میں کہا۔

"وہ" بابا" اس کی آواز میں ایک دم ... سے بات کر لو۔ اخبار پڑھنے کے بعد اس کا موڈ بہت ... اس کا خیال ہے کہ ہم اپنا عدد غلط پارٹی کے حوالے کر ...

سب کچھ ٹھیک ہوا ہے۔ ایسے مواقع پر اصل پارٹیاں سامنے نہیں آتیں۔" میں نے تحمل سے کہا پھر پوچھا "اس وقت جیف کہاں ہے؟"

"وہ اپنے گھر پر ہی آرام کر رہا ہے۔ یہاں سب ٹھیک ٹھاک ہے۔"

میں کریڈل دبانے کے بعد حبیب جیوانی کے گھر کا نمبر ملانے میں مصروف ہو گیا۔

"کل رات سے تم کہاں تھے؟" میری آواز سنتے ہی وہ مجھ پر برس پڑا۔ "میں تو سمجھ رہا تھا کہ تم بھی رجبی کسی گڑھے میں پڑے ہوئے ڈھونڈنے والوں کا انتظار کر رہے ہو گے۔"

"میں پھنس گیا تھا۔ کل اس علاقے میں پولیس کا گشت بہت بڑھا ہوا تھا۔" میں نے تھکی ہوئی آواز میں کہا "جاتے ہوئے تو میں نظر بچا کر پولیس پارٹی کے سامنے سے نکل گیا لیکن واپسی میں ہمت نہیں کر سکا اور وہیں آصف اسکوائر میں پناہ لینے پر مجبور ہو گیا۔"

"جب اسے شیر شاہ چھوڑ کر آیا تو تمہیں وہاں جانے کی کیا ضرورت پیش آ گئی تھی؟"

"وقت اور مقام میں نے طے کیا تھا۔ دوسری پارٹی کو وہاں لانے کا ذمہ میرے ذمے تھا۔"

"لیکن وہاں تو خاصی گڑبڑ ہوئی تھی۔ تم بچ نکلنے میں کیسے کامیاب ہو گئے؟"

"قسمت یاور تھی یا شاید تمہاری دعائیں کام کر رہی تھیں۔" میں نے زیر لب مسکراتے ہوئے کہا "جاتے ہوئے میں ان کی گاڑی میں تھا۔ واپسی پیدل ہوئی کیونکہ پورا علاقہ بہت تیزی سے گھیر لیا گیا تھا۔ اگر میں اندھیرے سے نکل کر کسی سواری کی تلاش میں سڑک پر آنے کی کوشش کرتا تو مشکلات سے دوچار ہو سکتا تھا۔ اسی لئے میں نے رات ان ہی اطراف میں گزارنے کا فیصلہ کر لیا۔"

"لیکن تم مجھے فون پر اطلاع تو دے سکتے تھے؟" وہ بدستور الجھن میں مبتلا تھا۔

"کمال ہو! کیا کوئی پروگرام نہیں تھا پھر وہاں فون بھی نہیں تھا۔ تم مطمئن رہو۔ تمہارے سر سے بوجھ ہٹ گیا ہے۔ پولیس کے آنے تک اس کا سانس باقی تھا....."

"اس پر لعنت بھیجو اور یہ بتاؤ کہ وہ کون لوگ تھے جن کے ہاتھوں اس کی جان چلی گئی ہے۔"

"بالکل وہی جیسے تم فکر نہ کرو۔ ایسے مواقع پر اصل چہرے سامنے نہیں آتے۔ وہ آتے ہوتے تو ان کا جو حشر ہوتا وہ تمہارے سامنے ہے۔"

"ٹھیک ہے ٹھیک ہے۔" اس نے اضطراری انداز میں بات ختم کر دی۔ "پھر میں ذرا ان کو فون کر لیتا ہوں۔ ویسے تم کب تک آ رہے ہو؟"

"کوئی ضروری کام ہو تو ابھی آ سکتا ہوں۔ بس ذرا الجھا ہوا ہے۔"

"دفتر آ جاؤ تو مجھے اطلاع کر دینا۔ میں بھی دو تین روز گھر پر رہوں گا۔" دوسری طرف سے سلسلہ منقطع ہونے کی آواز سن کر میں نے ریسیور کریڈل پر رکھ دیا۔

"اور شاید اب شری مان سنگھ کی باری ہے۔" سلطان شاہ نے معنی خیز لہجے میں کہا۔ "میری سمجھ میں نہیں آتا کہ ہم ایک مشکل سے نکلتے ہی دوسری دشواری میں کیوں گھر جاتے ہیں؟"

"مداخلانہ حکمت عملی میں یوں ہی ہوتا ہے۔ دلدل سے نکلنے کے لئے جتنے ہاتھ پاؤں مارو گے اسی قدر دھنستے چلے جاؤ گے۔ آج اگر شری مان سنگھ نے کہیں کی زمین کھل کر میدان میں آ جاؤں گا اور ان کی کمزوریاں ڈھونڈ کر ان کا جینا محال کر دوں گا۔"

"اس کی سب سے بڑی کمزوری رجبی کی صورت میں تمہارے پاس ہے۔"

"پہلی بات یہ ہے کہ رجبی ایک عورت ہے اور دوسری بات یہ ہے شری مان سنگھ کو اب رجبی سے محبت نہیں رہی۔ وہ خود رجبی سے چھٹکارا پانے کی فکر میں لگا ہوا ہے۔"

"چھٹکارا پانے کی بات اپنی جگہ پر ہے۔ تم یہ دیکھو کہ وہ اس کی لاش تک اپنی تحویل میں لینا چاہتا ہے۔"

"میں دیکھوں گا کہ اس معاملے میں کیا کر سکتا ہوں۔" میں یہ کہہ کر دوبارہ فون کی طرف متوجہ ہو گیا۔

دوسری گھنٹی پر آپریٹر کی مترنم نسوانی آواز میرے کانوں سے ٹکرائی۔ اس نے میرا نام دریافت کیا اور چند ثانیوں کے رکنے کے بعد لائن شری مان سنگھ سے ملا دی۔

ریسیور پر دوران انتظار گونجنے والی موسیقی ختم ہوتے ہی میرے کانوں میں شری مان سنگھ کی سخت اور سرد آواز آئی۔ "میں فون پر بالکل بات نہیں کروں گا۔ میں تم سے ملنا چاہتا ہوں۔" اس نے بلا تمہید کہا۔

"میں تمہاری مجبوریوں کو سمجھتا ہوں لیکن میرا خیال ہے کہ میں نے تمہاری شرط پوری کر دی ہے۔"

"میں کہہ چکا ہوں کہ فون پر بالکل بات نہیں ہو گی۔ تم سے اسی وقت ملاقات ضروری ہے۔"

"تو پھر ہالینڈ سے ان کی کافی شاپ میں آ جاؤ۔ وہ تمہارے دفتر سے قریب ہے۔ میں بھی وہاں پہنچتا ہوں۔"

"یہ بھی ناممکن ہے۔ تمہیں میرے دفتر میں آنا ہو گا۔ تم پر میرا اعتماد متزلزل ہو چکا ہے۔"

اس کا دفتر میرے لئے چوہے دان بھی ثابت ہو سکتا تھا کیونکہ وہ ایک غیر ملک کی سفارتی عمارت میں واقع تھا لیکن میں اس پر اپنا کوئی خوف ظاہر کر کے اپنی پوزیشن خراب نہیں کرنا چاہتا تھا اسی لئے میں نے بلا توقف جواب دیا۔ "میں وہاں بھی آ سکتا ہوں لیکن یہ

یاد رکھنا کہ میرے تو کئی ہزار آنکھیں رکھتے ہیں۔ تم نے ذرا سی بھی بدنیتی کا مظاہرہ کیا تو تمہارے لئے بے اندازہ مشکلات کھڑی ہو جائیں گی۔"

"مجھے اپنی مجبوریوں کا بخوبی علم ہے۔ میں کب پر کھے دیتا ہوں۔ تم جلد از جلد پہنچو!"

اس سے گفتگو وہیں ختم ہوگئی جب سلطان شاہ کو علم ہوا کہ شری مان سنگھ نے مجھے اپنے کونسلیٹ میں بلایا ہے جس پر میں اپنی آمادگی ظاہر کرچکا ہوں تو وہ مجھ پر خاصا برہم ہوا کہ میں دیدہ و دانستہ ایک اندھے کنوئیں میں چھلانگ لگانے جا رہا تھا۔

"مجھے جانا پڑے گا۔ سیرہائی رے کے واقعات کے بعد شری مان سنگھ مجھ سے باہر ملنے کا خطرہ مول نہیں لے گا۔ وہ اپنے ملک کا ایک اہم سفارتی افسر ہے۔ اس کے ساتھ ذرا سی بھی اونچ نیچ ہوئی تو وہ بے موت مارا جائے گا۔ باہمی تعلقات نازک ہوں تو سفارتی افسر دیکھ بھال کر قدم اٹھاتا ہے۔ اس میں اُس کا قصور نہیں ہے۔" میں نے سلطان شاہ کو سمجھانے کی کوشش کی۔

"جرائم پیشہ لوگوں سے تو بچ کر اپنا راستہ بنانا آسان ہوتا ہے۔ اس نے بہانے سے تمہیں وہاں بلا کر قید کرلیا تو میں تمہارے لئے کچھ بھی نہیں کرسکوں گا۔" میرے جواب دینے پر اس کا منہ بنا ہوا تھا۔

"مجھے یقین ہے کہ ایسی نوبت نہیں آئے گی۔ پھر بھی مجھے دیر ہو جائے تو تم دو گھنٹے بعد شری مان سنگھ کو فون کرکے مجھ سے بات کرنے کی خواہش ظاہر کرنا۔ اس کے رویے میں کوئی فتور ہوا تو وہ تمہارے فون سے رفع ہو جائے گا۔ بدترین حالات میں تم ظفر سے مدد لے سکو گے۔"

"ظفر تمہارا منتظر ہوگا۔" وہ چونک کر بولا "وہ سیرہائی رے سے واپسی کے بعد کے واقعات جاننے کے لئے بے چین ہوگا۔ وہ سب سے پہلے یہی اعتراض کرے گا کہ تمہیں اس سے مشورہ کئے بغیر کونسلیٹ کا رخ کرنے کی کیا ضرورت پیش آگئی۔ وہ طرار آدمی ہے۔ اسے سمجھانا میرے بس سے باہر ہوگا۔"

مجھے اندازہ تھا کہ وہ سب سلطان شاہ کے حیلے بہانے تھے جن کے سہارے وہ مجھے اپنے ارادے کو عملی جامہ پہنانے سے روکنا چاہ رہا تھا لیکن میں خوش اسلوبی کے ساتھ اسے اس کا کردار سمجھا کر وہاں سے روانہ ہوگیا۔ سلطان شاہ نے پھر بھی دل گرفتہ انداز میں مجھے رخصت کیا تھا۔

کونسلیٹ کی عمارت اچھے خاصے جیل خانے سے مشابہ تھی۔ احاطے کی دیوار پر کم از کم آٹھ فٹ اونچی مضبوط آہنی باڑھ نصب تھی جس کی سلاخوں کے درمیان سے اندر احاطے میں ہونے والی نقل و حرکت نظر آرہی تھی۔ روبہ کل آہنی پھاٹک کے پیچھے ان لوگوں کے اپنے باوردی مسلح محافظ موجود تھے۔ پھاٹک سے باہر مقامی پولیس کا مسلح دستہ موجود تھا اور ویزا کے لئے آنے والے سلاخوں سے باہر بھیڑ بکریوں کی طرح ٹہل رہے تھے جیسے وہ لوگ کوئی رعایت لینے کی گھات میں لگے ہوں۔

میں ٹیکسی سے اتر کر براہ راست پھاٹک کی طرف بڑھا تو سپاہی میری اس جسارت پر چونکے۔ اندر والوں کی نگاہیں بھی مجھ پر مرکوز ہوگئیں لیکن جب میں نے پھاٹک پر پہنچ کر باڑھ کے پیچھے سے اپنا نام بتایا تو فوراً ہی پھاٹک سے … کھول کر مجھے اندر بلا لیا گیا۔

اندر پہنچتے ہی ماحول کی تبدیلی یک بیک واضح ہوگئی … ہوئی داڑھیوں اور پگڑیوں والے سکھوں کے علاوہ … ساڑیوں کے آنچل ہر طرف سرسرا رہے تھے۔ جس … بھارت کے بارے میں ذرا سی شُدبُد ہو وہ ان لوگوں کو دیکھ … اندازہ لگا سکتا تھا کہ وہ کس ملک کی سفارتی عمارت میں موجود …

وہ دفتر ایک وسیع و عریض رہائشی عمارت میں قائم تھا … کو معمولی تبدیلیوں کے ساتھ باضابطہ دفاتر کا روپ دے … تھا۔ میں ایک اردلی کی رہنمائی میں متعدد پیچ در پیچ راہداریاں بڑھتا جا رہا تھا۔ میں نے اندازہ لگایا کہ مجھے کسی پچھلی … تحت عمارت کے عقبی اور نسبتاً غیر معروف حصے میں لے جایا … تھا۔ میرے لئے وہ کوئی اچھا آغاز نہیں تھا۔ اس وقت مجھے اعتبار اپنی ٹیم گن پر آئی جو میں دانستہ اپنے ساتھ نہیں لایا! میرا خیال تھا کہ عمارت میں داخل ہونے سے پہلے میری … تلاشی لی جائے گی لیکن خلاف توقع کسی نے میرے بدن کو ہاتھ نہیں لگایا۔

آخر کار اردلی نے مجھے ایک وسیع نشست گاہ میں پہنچایا … بیک وقت تیس چالیس افراد کے بیٹھنے کی گنجائش تھی … مصنوعی ریشے سے بنے ہوئے تھے قالین … چوبی صوفے … ہوئے تھے اور اونچی چھت سے لٹکتے ہوئے کئی پنکھے … گردش کر رہے تھے۔

میں نے محسوس کیا کہ اردلی مجھے وہاں چھوڑ کر واپس … تھا بلکہ برآمدے میں رک گیا تھا۔

میں نے ایک صوفے پر دراز ہو کر وقت گزاری کے … سگریٹ سلگائی۔

چند منٹ بعد اردلی نے کمرے میں آکر ایس ایس ماتھر کی آمد کا اعلان کیا۔ اس کا انداز اس قدر چونکا دینے والا تھا … فوراً ہی غیر ارادی طور پر اپنی جگہ سے اٹھ گیا لیکن اپنی … احساس ہوتے ہی جھلا کر دوبارہ صوفے پر بیٹھ گیا۔ اس وقت … اندازہ ہوا کہ بڑے لوگوں کے اردلی کس طور طریقوں سے … صاحبوں کی شان میں چار چاند لگاتے ہیں اس … ہیں۔

شری مان سنگھ آدھی آستین کی سفید بش شرٹ … پتلون میں ملبوس کمرے میں داخل ہوا تو اس کے …

عجیب سی توانائی انگڑائیاں لے رہی تھی۔ وہ آیا اور مجھ سے کوئی سلام دعا کئے بغیر خشک انداز میں میرے قریب بیٹھ گیا۔ چشمے کے سفید عدسوں کے پیچھے سے اس کی چمکتی ہوئی نگاہیں میرے چہرے پر مرکوز ہو گئی تھیں، جن سے مجھے قدرے بے آرامی محسوس ہونے لگی۔

"مجھے اخبار سے پتا چلا ہے کہ رات کو وہاں گڑبڑ ہو گئی۔" میں نے صوفے پر پہلو بدلتے ہوئے خود ہی جمود توڑا۔

"اخبار سے؟" اس کی تیوریوں پر کئی بل آ گئے۔ "تو کیا رات کو تم وہاں نہیں تھے؟"

"تم نے مجھے گیارہ بجے اسے وہاں پہنچانے کے لئے کہا تھا۔ اس کے بعد مجھے لوٹ آنا تھا۔ میرے آنے کے بعد وہاں کیا ہوا؟ اس کا میرے فرشتوں کو بھی علم نہیں ہے۔"

"میرے سب آدمی مارے گئے۔" اس کی آواز سے گہرا صدمہ ظاہر ہو رہا تھا "میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ کس کی سازش کی بنا پر پولیس وہاں پہنچنے میں کامیاب ہوئی؟ میرے لئے وہ ایک اہم بازی تھی جو میں ہار گیا۔ مجھے شبہ ہے کہ اس میں تمہاری بدنیتی کا دخل تھا۔ ایک طرف تم نے مجھ سے پروگرام طے کیا اور دوسری طرف پولیس والوں سے مخبری کر دی۔ تم سے مجھے ایسی امید نہیں تھی۔"

"اگر میں تمہاری چھت کے نیچے موجود ہوں تو اس کا یہ مطلب نہیں کہ تم مجھ پر الزام تراشی کر کے میری توہین کرنی شروع کر دو!" میں نے تیکھے لہجے میں کہا "تم نے میرا نام سنا تھا تو یہ بھی سنا ہو گا کہ میرا ماضی کیا رہا ہے۔ میں اپنے معاملات کو خود سلجھانے کی طاقت رکھتا ہوں۔ جو لوگ پولیس کی چھتری میں پناہ ڈھونڈتے ہیں وہ بدمعاش نہیں ہیجڑے ہوتے ہیں۔ اگر مخبری ہوئی ہے تو وہ تمہارے ہی کسی نمک حرام نے کی ہو گی۔"

اس دوران میں وہ پلکیں جھپکائے بغیر مسلسل مجھے گھورے جا رہا تھا۔ میری بات پوری ہونے پر وہ بولا "اور شاید تم کو یہ بھی معلوم تھا کہ جب تم نے اسے وہاں ڈالا تو وہ زندہ نہیں تھا۔"

"یہ سراسر بکواس ہے۔" میں نے درشت لہجے میں کہا "میں نے تمہیں پہلے ہی بتا دیا تھا کہ وہ بیمار اور زخمی ہے مگر میں نے اسے زندہ چھوڑا تھا۔ وہ بعد میں دہشت سے مر گیا ہو تو اور بات ہے۔ ویسے بھی میرے اور تمہارے معاہدے میں اس کے زندہ ہونے کی کوئی شرط نہیں تھی۔ تمہیں وہ آدمی چاہئے تھا۔ میں نے اسے پہنچا دیا۔ اب تم اپنے وعدے سے مکرنے کے بہانے تلاش کر رہے ہو تو یہ دوسری بات ہے۔"

"ذرا دھیمی آواز میں، مہذب طریقے سے بات کرو زیبی!" وہ اچانک ہی سخت ہو گیا۔ "تمہاری پوزیشن مشتبہ ہے۔ اپنی صفائی پیش کرنے کی ذمہ داری بھی تم ہی کو قبول کرنی ہو گی۔"

"میں نے حقائق بتا دیئے ہیں۔" میں نے اسے پُرعزم نظروں سے گھورتے ہوئے خونخوار جیسی آواز میں کہا۔ "ان پر یقین کرنا یا نہ کرنا تمہارا فعل ہے۔ میرا ضمیر بالکل مطمئن اور صاف ہے۔"

"تم بھول رہے ہو کہ تمہاری کہانی پر یقین نہ کرنے کی صورت میں، میں تمہیں قید میں ڈال کر سڑا بھی سکتا ہوں۔ میرے سفیر سے پیشگی اجازت لئے بغیر تمہارے ملک کا بڑے سے بڑا افسر بھی اس عمارت میں قدم رکھنے کی جرات نہیں کر سکتا۔ تم اپنی مرضی سے آئے ہو لیکن میری اجازت کے بغیر یہاں سے واپس نہیں جا سکو گے۔ میں اپنے حریفوں سے حقائق اگلوانے کے بہت سے گر جانتا ہوں۔"

میں تضحیک آمیز انداز میں آہستگی سے ہنس دیا اور بولا۔ "افسروں کی بات افسروں تک رہنے دو۔ تم اپنی حکومت کے ملازم ہو اس لئے اس سے آگے نہیں سوچ سکتے۔ مجھے اپنی مرضی سے واپسی کا یقین نہ ہوتا تو تمہاری دعوت پر یوں بے چون و چرا یہاں نہ چلا آتا۔ تم نے میرے ساتھ زبردستی کی تو اس کا انجام اچھا نہیں ہو گا۔ میرے جاں نثار اس عمارت کے در و دیوار کو خون میں نہلا دیں گے۔"

"تم ٹی سے نوٹ چکے ہو ورنہ تمہارے خون کی پیاسی ہو کر غزالہ تک کو اغوا کر چکی ہے۔ اب تمہارے جاں نثار کون ہیں اور کہاں رہتے ہیں؟" اس نے ابتدا سے اس وقت تک اپنی نگاہیں میرے چہرے پر جمائی ہوئی تھیں۔

"اگر تم کچھ جانتے ہو تو تمہیں یہ بھی معلوم ہونا چاہئے کہ ٹی سے ٹوٹ کر زندہ رہنا ایک بڑی بات ہے اور میں زندہ ہوں۔ میری زندگی اس بات کا کھلا ثبوت ہے کہ میرے دوست اور ہمدرد یہاں ٹی سے زیادہ طاقتور ہیں۔ تم دیکھ ہی چکے ہو کہ تمہاری کھوپڑی کو تاک کر غلیل کا نشانہ بنایا گیا لیکن تمہارے مسلح آدمی کچھ بھی نہیں کر سکے۔ میں نہ روکتا تو اس چھرّے کی جگہ تمہاری کھوپڑی میں پگھلا ہوا سیسہ بھی اتر سکتا تھا۔"

"تت...... تو وہ تمہارے کسی آدمی کی حرکت تھی؟" میرے انکشاف پر وہ بری طرح سٹپٹا گیا۔

میں اعتراف میں سر ہلا کر رہ گیا۔ میں نے اس کے مقابلے میں پوری ہمت اور جواں مردی کا مظاہرہ کر لیا تھا لیکن میری چھٹی حس مجھے کسی شدید خطرے سے آگاہ کر رہی تھی۔ میری پوری کوشش تھی کہ غزالہ کی واپسی کی بات بن جائے۔ مجھے یہ ملاقات ختم کر کے جلد از جلد وہاں سے نکل جانا چاہئے۔

"جب ہم وہاں دوستانہ ماحول میں باتیں کر رہے تھے تو اس کمینگی کی کیا ضرورت تھی؟" اس نے بھنا کر پوچھا۔

"وہ کمینگی نہ کی گئی ہوتی تو آج میرے پاس تمہیں بتانے کے لئے کچھ نہ ہوتا۔"

"میں تمہیں تہ خانے میں بند کر کے اپنے اردلی سے تمہارے سر پر جوتے لگواؤں گا۔" اپنی بے عزتی یاد آتے ہی وہ غصے میں

اپنے آپ سے باہر ہونے لگا۔

میں ایک جھٹکے سے صوفے سے اٹھ کر کھڑا ہوا اور ان سے گھورتے ہوئے دھیمے مگر خوفناک لہجے میں بولا "میں اپنے قریب آنے والوں کے پرخچے اڑا ڈالوں گا۔ ہمت ہے تو یہ بھی کر کے دیکھ لو۔"

معاً اس عمارت کے دو باوردی محافظ اس کمرے میں گھس آئے اور آتے ہی انہوں نے اپنی سب مشین گنیں میری طرف تان لیں۔ "ہاتھ بلند کر لو!" ان میں سے ایک نے کہا۔

میرے لئے وہ ایک فیصلہ کن لمحہ تھا اگر میں بزدلی کے ساتھ خود کو ان کے حوالے کر دیتا تب بھی قیدی میرا مقدر بنتی جبکہ ربیعے بھی سُری مان سنگھ کے تیور اچھے نظر نہیں آ رہے تھے۔

وہ دونوں مسلح محافظ جس انداز میں کمرے میں داخل ہوئے، اس سے پتا چل رہا تھا کہ وہ چھپ کر کمرے کی صورتحال پر نظر رکھے ہوئے تھے اور میرے جارحانہ تیوروں کا اندازہ لگاتے ہی اپنے صاحب کی مدد کے لئے اندر گھس آئے تھے حالانکہ اس وقت میرا مار دھاڑ کا کوئی ارادہ نہیں تھا۔

میں نے اپنے دونوں ہاتھ اٹھاتے ہوئے لمحہ بھر کے لئے سوچا۔ وہ تینوں پورے انہماک سے میری طرف متوجہ تھے۔ محافظ ایک سامنے کھڑے تھے، سُری مان سنگھ ان سے چند قدم کے فاصلے پر تھا۔

میں نے اچانک آنکھیں پھاڑ کر ان کے عقب میں دیکھتے ہوئے، تیز اضطراری لہجے میں کہا "ٹھہرو! نہیں ابھی نہ مارنا!"

وہ تینوں ہی بجلی کی سی سرعت سے اپنے پیچھے پلٹے۔ یہ ان کا بے ساختہ رد عمل تھا جس پر قابو پانا ان کے بس سے باہر تھا۔ میرے لیے پل بھر کی وہی مہلت کافی تھی۔ میں فضا میں اڑتا ہوا ان دونوں محافظوں پر ٹوٹ پڑا اور ان کی مشین گنیں چھینتا ہوا ان سے آگے نکل گیا۔ وہ دونوں کراہتی ہوئی آوازیں نکالتے ہوئے قالین پر ڈھیر ہو گئے۔

میں اپنی جھونک پر قابو پانے کے بعد دونوں مشین گنیں سنبھالتے ہوئے پلٹا تو سُری مان سنگھ کے چہرے پر ہوائیاں اڑ رہی تھیں اور وہ بدحواسی کے عالم میں کسی ایسے الو کی طرح آنکھیں جھپکائے جا رہا تھا جسے گھور تاریکی سے اٹھا کر اچانک ہی چمکتی ہوئی دھوپ میں پھینک دیا گیا ہو۔

اس وقت تک باہر سے کوئی مداخلت نہیں ہوئی تھی۔ میں نے تیزی سے اس کمرے کا جائزہ لیا تو وہاں سے نکاسی کا وہی ایک دروازہ تھا جس سے سب لوگ اندر داخل ہوئے تھے۔ میں نے صورت حال میں کوئی خرابی یا پیچیدگی رونما ہونے سے پہلے ہی اس دروازے کو اندر سے بولٹ کر لینے کا فیصلہ کر لیا۔

دونوں سپاہی نرم قالین پر لوٹ لگانے کے بعد اپنے قدموں پر اٹھ کھڑے ہوئے تھے لیکن اس آسانی کے ساتھ مار کھا جانے پر بہت زیادہ نروس اور خوف زدہ نظر آ رہے تھے۔

میں نے ان پر سے نظریں ہٹائے بغیر دروازے کے پٹ بند کر کے تمام بولٹ چڑھا دیے۔

وقتی طور پر میں ان تینوں کو چکمہ دے کر ان پر حاوی ہو چکا تھا لیکن میرے لئے وہ صورت حال نہایت دھماکا خیز تھی۔ میرا ذہن بہت تیزی کے ساتھ کام کرنے میں مصروف تھا۔ اس وقت میرے فیصلے کی ذرا سی غلطی بھی مجھ پر زندہ رہنے کے راستے مسدود کر سکتی تھی۔

اس سنسنی خیز ماحول میں، میں اپنی سلامتی کے بارے میں فکرمند تھا اور وہ تینوں، میری ذہنی کیفیت سے بے خبر اپنی دردناک موت کی دہشت میں مبتلا ہو چکے تھے کیونکہ میری تحویل میں موجود دونوں سب مشین گنوں کے بھرے ہوئے میگزین چڑھے ہوئے تھے اور میری انگلیوں کی ذرا سی جنبش ان تینوں پر بارودی جہنم کے دہانے کھول سکتی تھی۔

سُری مان سنگھ نے ناخوشگوار تصادم کی وہ صورت حال میری مرضی یا ارادے کے بغیر میرے اوپر مسلط کی تھی۔ اس کے اردلیوں سے ہتھیار چھین لینے کے بعد میں نے ان پر بالادستی حاصل کر لی تھی اور اس کمرے میں داخلے کے واحد راستے کو اندر سے بولٹ کر کے میں نے اپنی اس برتری کو فیصلہ کن بنا لیا تھا۔

اس میں کوئی شبہ نہیں کہ وہ ایک غیر ملکی کونسلیٹ کی وسیع و عریض عمارت تھی جہاں مسلح محافظوں کے علاوہ عملے کی بھاری نفری بھی موجود رہی ہوگی۔ پھر اس حساس عمارت کی حفاظت کے لیے باہر مقامی پولیس کا مسلح دستہ موجود تھا جسے وہ لوگ بوقت ضرورت اندر طلب کر سکتے تھے لیکن اس بھاری نفری کے باوجود اس وقت تک سب بے بس تھے جب تک میں نے ہتھیاروں کے بل پر سُری مان سنگھ اور اس کے دو اردلیوں کو اس وسیع و عریض کمرے میں یرغمال بنایا ہوا تھا۔

اس وقت میرا ذہن بہت تیزی کے ساتھ کام کر رہا تھا۔

ان تینوں کو ہلاک کرنے کی دھمکی دے کر میں باہر والوں کو مداخلت کرنے سے باز رکھ سکتا تھا۔ دونوں محافظوں کی جانوں کی کوئی اہمیت رہی ہو یا نہ رہی ہو مگر میں اتنا ضرور جانتا تھا کہ سُری مان سنگھ ان لوگوں کے لیے حد سے زیادہ اہم تھا۔ وہ اس کی زندگی کو ایک محصور دشمن کے کسی اضطراری ردعمل کا ایندھن بننے کا کوئی ادنیٰ ترین خطرہ بھی مول نہیں لے سکتے تھے۔

ان حالات میں سُری مان سنگھ بھی میرے اشاروں پر ناچنے پر مجبور ہو جاتا۔ میں اسے یہ خوالے کو اس کمرے میں بلانے سے روکنے پر مجبور نہیں کر سکتا تھا۔ ایک بار خوالے وہاں آ جاتی تو میں ایک سب مشین گن کی نال سُری مان سنگھ کی کھوپڑی سے لگا کر اس کے اور خوالے کے ساتھ وہاں سے نکل سکتا تھا۔ کونسلیٹ سے فرار ہونے کے لیے میں ان ہی لوگوں کی گاڑی لے جا سکتا تھا۔ جب تک

شی مان سنگھ میرے نشانے کی زد میں میری تحویل میں رہتا اس کے فوجی میرے ساتھ کوئی شرارت کرنے کی ہمت نہیں کر سکتے تھے۔

لیکن مشکل یہ تھی کہ اس پوری کارروائی کی تکمیل میں باہر والوں کو اتنا وقت مل جاتا کہ وہ میرے متوقع فرار کے پیش نظر مقامی پولیس اور انتظامیہ سے بھرپور مدد حاصل کر لیتے اور اس عمارت سے باہر نکلتے ہی خونخوار بھیڑیے میرے پیچھے لگ جاتے۔

اس اعتبار سے اس عمارت کا محل وقوع بہت خراب تھا۔ عمارت کے تینوں اطراف میں سڑکیں تھیں۔ اس کی پچھلی اور مغربی سڑک غیر معروف ہی رہتی تھی مگر سامنے والی قائد جناح روڈ کافی معروف سڑک تھی۔ میں پھاٹک سے نکل کر جاتا تو دائیں طرف پولیس سے مڈبھیڑ ہونے اور ٹریفک کے ہجوم میں پھنسنے کے قوی امکانات تھے کیونکہ ادھر کینٹ اسٹیشن سے آنے والا بھاری اور بے ہجوم ٹریفک بائیں طرف گھوم کر کلفٹن برج سے پہلے والے ٹریفک سگنل کی طرف جاتا تھا۔ اسی راستے پر ٹریفک پولیس کے علاوہ پولیس کی گشتی گاڑیوں کی بھی کثرت رہتی تھی جو میرے حق میں مضر ثابت ہو سکتی تھی۔

پھاٹک سے نکلنے کے بعد بائیں طرف فرار ہونا بھی خطرے سے خالی نہیں تھا کیونکہ فریئر ہال کی پشت سے گزرتے ہی شاہراہ فیصل والا معروف زیریں چوراہا آ جاتا تھا جہاں کسی زمانے میں چلیں سنیما واقع ہوا کرتا تھا۔ شاہراہ فیصل اور ایئرپورٹ کی طرف سے آنے والے تیز رفتار ٹریفک میں شامل ہونا آسان کام نہیں تھا۔ بائیں طرف جانے کے لیے چوراہے پر رکنا ناگزیر ہو جاتا اور یہی میری شامت کا سبب بن جاتا کیونکہ وہاں ٹریفک چیک پوسٹ جدید ترین مواصلاتی سہولتوں سے لیس تھی۔ وہاں طاقتور انجنوں والی متعدد موٹر سائیکلوں کے ساتھ ہی تیز رفتار گاڑیوں کا جتھا بھی موجود رہتا تھا۔ پھر موبائل فورس کی اکا دکا گاڑیاں بھی وہاں گشت کرتی رہتی تھیں۔ میرا تعاقب کرنے والوں کے ذرا سے اشارے پر یہ مستعد جمگھٹ آناً فاناً میرے فرار کی ہر راہ مسدود کر کے مجھے ہتھیار ڈالنے پر مجبور کر سکتا تھا کیونکہ اس معرکے میں پسپائی کی کوئی راہ ہی باقی نہیں رہتی تھی۔

غزالہ کو بزور بازو وہاں سے نکال لے جانے کا تصور بہت حسین اور رومان انگیز تھا لیکن کوٹھی کے احاطے سے باہر ہو نکلیں خطرات پیش آسکتے تھے وہ اس منصوبے کے حسن اور رومان پر بری طرح حاوی تھے۔ خرابی یہ تھی کہ میں اس وقت غزالہ کو بھول کر اکیلا بھی وہاں سے فرار ہو جاتا اور اپنے تحفظ کے لیے شہری

مان سنگھ کو بھی ساتھ لیتا جاتا تب بھی صورتِ حال میں کوئی تبدیلی رونما نہ ہوتی اور میرے سوچے ہوئے تمام خطرات میرے استقبال کے منتظر ہوتے۔

وہاں سے فرار کا ارادہ ترک کر دینے کے بعد ایک ہی صورت باقی رہ جاتی تھی کہ میں اپنے اضطراری ردِعمل کا ازالہ کرتے ہوئے ہتھیار ڈال کر خود کو سُری مان سنگھ کے حوالے کر دوں۔

لیکن وہ راستہ بھی قبیح تھا۔ سُری مان سنگھ کے سامنے اپنی کمزوری کا اعتراف کر لینے کے بعد میں اس ساز ہی سفارت کار سے کبھی بھی نہیں جیت سکتا تھا۔

میں اس وقت زندگی اور موت کے دوراہے پر ایک ہولناک صورتِ حال سے دوچار تھا اس لیے میرے ذہن نے چند ہی لمحوں میں وہ سارا تجزیہ مکمل کر کے اپنا آخری فیصلہ صادر کر دیا۔

میں نے ان تینوں پر نگاہ رکھتے ہوئے یکے بعد دیگرے دونوں سب مشین گنوں کے میگزین نکالے اور ان ناکارہ ہتھیاروں کو ایک دور افتادہ صوفے پر پھینک دیا۔

میری اس غیر متوقع حرکت پر سُری مان سنگھ بھونچکا رہ گیا۔

میرا خیال تھا مجھے نہتا پانے ہی وہ غیر مسلح محافظ اپنی توہین کا بدلہ لینے کے لیے مجھ پر ٹوٹ پڑیں گے لیکن وہ بھی اپنی جگہوں پر جم کر رہ گئے تھے اور ان کے دہانے احمقوں کی طرح کھل گئے تھے۔

دونوں بھرے ہوئے آہنی میگزین میرے ہاتھوں میں تھے۔ بظاہر میں بے پروائی کے انداز میں ان سے کھیل رہا تھا لیکن میں ان سے بھرپور کام لینے کے لیے پوری طرح تیار تھا۔ ان میں سے کوئی بھی مجھ پر حملہ آور ہونے کی حماقت کرتا تو میں کسی بھی تکلف کے بغیر آہنی ضرب سے اس کا سر کھول دیتا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ میری ایسی کوئی دفاعی کارروائی سُری مان سنگھ کے لیے قابلِ فہم ثابت ہوگی۔

غنیمت یہ ہوا کہ ان میں سے کسی نے کسی غیر معمولی ردِعمل کا مظاہرہ نہیں کیا۔

"اب تم کیا کرنا چاہ رہے ہو؟" آخر کار سُری مان سنگھ نے ہی تحیر زدہ آواز میں سکوت توڑا۔

"کچھ بھی نہیں" میں نے اس کے چہرے پر نظریں گاڑ کر شاطرانہ لہجے میں کہا "تم نے دیکھ لیا کہ اوچھی حرکتوں سے مجھے مرعوب نہیں کیا جا سکتا۔ میں تمہارا ہن بلایا مہمان نہیں ہوں، تمہاری دعوت پر یہاں آیا ہوں۔ ہتھیار پھینک کر میں نے اپنی نیک نیتی اور خیر سگالی کا ثبوت دے دیا ہے۔ اس سے آگے جو کچھ ہوگا اس کا انحصار تمہاری نیت اور ارادوں پر ہوگا۔"

"تو کیا تمہاری جیبیں خالی ہیں؟" اس کی حیرت دوچند ہو گئی تھی۔

"ایسے بھولے نہ بنو سُری مان سنگھ!" میں نے استہزائیہ انداز میں کہا "یہ درست ہے کہ پھاٹک سے یہاں تک میری جامہ تلاشی نہیں لی گئی لیکن مجھے معلوم ہے کہ رہنمائی کے بہانے مجھے کم از کم دو مقامات پر حساس جنل ڈی ٹیکٹرز سے گزارا گیا ہے۔ میری جیب میں کوئی ہتھیار ہوتا تو وہاں الارم چیخ اٹھے ہوتے۔"

"بیٹھ جاؤ!" مجھے اشارہ کرنے کے بعد وہ اپنے آدمیوں کی طرف متوجہ ہو کر خشک لہجے میں بولا "دروازہ کھول کر باہر جاؤ اور سکون سے بیٹھو۔ میرے طلب کیے بغیر کسی کو اندر آنے کی ضرورت نہیں۔ دوبارہ ایسی غیر ضروری مستعدی دکھانے کی کوشش کی تو میں تمہاری گردنیں توڑ دوں گا۔"

وہ جس وقت اپنی خالی سب مشین گنوں کی طرف بڑھے تھے لیکن سُری مان سنگھ نے خشمناک آواز میں انہیں روک دیا "باہر جاؤ۔ تمہارے ہاتھوں میں ان کی وقعت ڈنڈوں سے زیادہ نہیں ہوگی۔ ایسے ہتھیار صرف بہادروں کا زیور ہوتے ہیں، بزدلوں کے لیے گالی بن جاتے ہیں۔"

وہ دونوں ندامت کے ساتھ سر جھکائے دروازے کی طرف گئے اور کچھ کہے بغیر بولٹ گرا کر باہر نکل گئے۔ سُری مان سنگھ بجا طور پر ان سے بہت زیادہ برگشتہ نظر آ رہا تھا۔

"میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ ہتھیار قبضے میں آ جانے کے باوجود تم نے یہاں سے بھاگنے کی کوشش کیوں نہیں کی؟" چند ثانیوں کے بعد سُری مان سنگھ بولا۔

"میں تمہیں پہلے ہی بتا چکا ہوں کہ مجھے اپنی واپسی کے بارے میں کوئی شبہ نہیں ہے۔ میری مرضی کے خلاف تم مجھے ایک منٹ بھی یہاں نہیں روک سکتے۔"

"تمہارے اس زعم کا کوئی نہ کوئی معقول سبب بھی ضرور ہوگا!" اس نے کہا۔

"میرا ہر ساتھی میرے اس اعتماد کا سبب ہے اور ان کی تعداد خاصی زیادہ ہے" میں نے تلخی کم کرنے کی کوشش میں خفیف سی مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔

"تمہارے ساتھی!" اس نے اضطراری لہجے میں دہرایا پھر کہا "تم نے مجھے پہلے نہیں بتایا کہ تمہارے کچھ باختیار ساتھی بھی ہیں!"

"اس کی ضرورت ہی پیش نہیں آئی۔ میں تمہیں بتا بھی دیتا تو کیا فرق پڑ سکتا تھا؟"

"خیر!" وہ بولا تو میں نے محسوس کیا کہ اس کے دل میں کسی بات کی کوئی خلش موجود تھی "یہ قصہ تو ختم ہوا۔ تمہارا دعویٰ ہے کہ تم نے اپنا کام پورا کر دیا جب کہ غلام رسول میرے قبضے میں نہیں آیا۔ زندہ یا مردہ میرے لیے وہ ہر حالت میں بہت زیادہ اہم تھا۔"

"اس بارے میں تم اپنی ناکامی کی ذمے داری میرے سر نہیں ڈال سکتے" میں نے تلخی سے کہا "میں تو سے یہاں لانے پر تیار تھا لیکن تم نے اپنی مصلحتوں کی وجہ سے مجھے روک دیا۔ سراج

کو نظر میں رکھ کر ہوا۔" اس کی منصوبہ بندی تم نے ہی کی تھی۔ گیارہ بجے غلام رسول کو وہاں پہنچانے کے بعد میرا کام ختم ہو گیا تھا۔ اس سے آگے جو کچھ ہوا، اس کی پوری پوری ذمے داری تمہاری اور تمہارے آدمیوں کی ہے۔"

"مجھ سے بہت بڑی چوک ہوئی جو اس وقت تمہیں زبان کھولنے کا موقع مل رہا ہے۔" اس نے قدرے ترش مگر معذرتانہ لہجے میں کہا۔ "وہ میرے ملازمین نہیں بلکہ کرائے کے آدمی تھے۔ باہر کے زمینوں کو لوٹ کیے بغیر مجھے پورا کام تم ہی کو سونپ دینا چاہیے تھا۔"

"کوئی بات نہیں۔" میں نے مکارانہ مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "اب آئندہ احتیاط کرنا۔ عقل مند لوگ ٹھوکر کھا کر ہی سبق سیکھتے ہیں۔ میں نے اپنی رضاکارانہ خدمات پیش کرنے پر وانستہ زور نہیں دیا تھا۔ مجھے ڈر تھا کہ کہیں تم کو میری نیت پر شبہ نہ ہونے لگے..."

"میرے پاس اس صورت حال کو تسلیم کرنے کے علاوہ کوئی چارہ نہیں ہے۔" اس کے چہرے پر غصے کا ایک رنگ سا آ کر گزر گیا۔ "لیکن سچی بات یہ ہے کہ میرا دل تمہاری طرف سے صاف نہیں ہے۔"

"تمہارے دل کی اس خرابی کو دور کرنا میرے بس سے باہر ہے۔" میں نے خشک لہجے میں کہا۔ "میں نے تمہاری شرط پوری کر دی، اب تمہیں بلا تردد اپنا وعدہ پورا کر دینا چاہیے۔"

اس کے چہرے پر برہمی کے آثار نمودار ہوئے لیکن اس نے فوراً ہی خود کو سنبھال لیا اور پرسکون انداز میں بولا۔ "میں تمہاری طرح مطلق العنان یا خود مختار نہیں ہوں۔ تھوڑی دیر پہلے تم خود مجھ کو لازم ہونے کا طعنہ دے چکے ہو۔ میں اپنے ہر فعل کے لیے ان لوگوں کو جواب دہ ہوں جو مجھ سے اوپر بیٹھے ہوئے ہیں۔ میرا خیال تھا کہ میں غلام رسول کو سامنے لا کر غزالہ کی واپسی کا بندوبست کروں گا۔"

"غزالہ کی واپسی!" میں نے اس کی بات کاٹ کر حیرت سے دہرایا۔ "زندگی کہاں تھی جو اب تم اس کی واپسی کا افسانہ تراش رہے ہو؟"

"سرحدیں بند اور سیل کرنے کی ساری باتیں سادہ لوح عوام کو جذباتی فریب دینے کی کوششیں ہوتی ہیں۔" وہ دھیما اور ناصحانہ انداز اختیار کرتے ہوئے بولا۔ "تہذیب، ثقافت اور جغرافیے کے اعتبار سے یہ پورا علاقہ ایک ہی ہے۔ کاغذی نقشوں پر لکیریں کھینچ دینے سے فرق نہیں پیدا کرنے۔ سندھ کے علاقے میں تو ہر سرحدی گاؤں کی چند چوکیوں تک محدود ہوتی ہے۔ باقی سرحدیں کھلی رہتی ہیں یہ صورت حال دونوں طرف پائی جاتی ہے۔ اس سے فائدہ اٹھا کر لٹیرے اور مجرم افراد آزادی کے ساتھ اپنی نقل و حرکت جاری رکھتے ہیں۔ ان میں ہمارے ایجنٹ اور کارندے بھی ہوتے ہیں۔ وہ لوگ غزالہ کو راجستھان پہنچا چکے ہیں۔"

مجھے یوں محسوس ہوا کہ جیسے کسی مان سنگھ نے میرے دل پر گھونسا رسید کر دیا ہو۔ میں مٹھیاں بھینچ کر اضطراری طور پر اپنی جگہ سے اٹھ کھڑا ہوا اور اس کے سامنے تن گیا۔

"سنو دوست!" میں نے مضبوطی کے ساتھ اس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر اسے اپنی جگہ چھوڑنے سے روک دیا۔ "اس وقت میں تمہاری چھت کے نیچے موجود ہوں۔ تمہارے آدمیوں کی کھلی اشتعال انگیزی کے باوجود میں نے تحمل اور بردباری سے کام لے کر کسی خوں ریز تصادم سے گریز کیا ہے لیکن تم اس کے باوجود مجھے نیچا دکھانے پر آمادہ نظر آ رہے ہو۔ شاید اس وقت تم اپنی مکاری سے کام لے کر مجھے بے نیل و مرام لوٹانے میں کامیاب ہو جاؤ لیکن یہ یاد رکھنا کہ دنیا بہت چھوٹی سی جگہ ہے۔ تم دوبارہ میری کسی غلیل کی زد میں آ سکتے ہو اور میں اتنا بتا دوں کہ اگلی بار غلیل کے پتھر کی جگہ پگھلا ہوا سیسہ ہوگا..."

"میری مجبوری سے فائدہ اٹھا کر مجھے دھمکیاں نہ دو!" وہ بُرا سا منہ بنا کر بولا۔ "غلام رسول والی بازی الٹ جانے سے کوئی قیامت نہیں آئی ہے۔ تم ملا سرکار کے بارے میں کھوج نکال کر غزالہ کو حاصل کر سکتے ہو۔ وہ بھی ہمارے لیے بہت اہم آدمی ہے۔"

میں تلخ انداز میں ہنس پڑا اور بولا۔ "تم نے ایک ٹھوس انسانی وجود کی وصولی سے انکار کیا ہے حالانکہ وہ میرے قبضے سے نکل کر تمہارے آدمیوں کی ذمے داری بن چکا تھا۔ ملا سرکار کے بارے میں تو باتیں ہی باتیں ہوں گی۔ اگر میرے ذرائع نے یہ اطلاع دی کہ تمہارا ملا سرکار، کے ٹو کی چوٹی پر ایک خیمے میں رام نام کی مالا جپ رہا ہے تو تم اسے تسلیم کرنے سے انکار کر دو گے۔ میں اپنے دعوے کے ثبوت کہاں سے اور کیسے فراہم کر سکوں گا؟ اصل بات یہ ہے کہ تم میری کمزوری سے فائدہ اٹھا کر مجھے رگیدنے پر تُل گئے ہو۔"

"رگیدنے والی بات ہوتی تو غزالہ کو کہیں رکھا جاتا۔ درمیان میں کوئی سنگین رکاوٹ حائل کر کے تمہاری اور اس کی ملاقات کرائی جاتی تاکہ تمہارے ماند پڑتے ہوئے جذبات کو مہمیز دی جا سکے لیکن اس جذباتی استحصال سے فائدہ حاصل کرنے کے بجائے غزالہ کو سرحد پار بھیجا جا چکا ہے۔ اگر غزالہ تمہاری محبت ہے تو رجنی میری محبوب بیوی ہے اور وہ تمہاری تحویل میں ہے..."

"ان دونوں کا موازنہ مت کرو۔" میں نے لپٹ کر اس کی بات کاٹتے ہوئے کہا۔ "غزالہ وفا کی دھیمی آنچ میں سُلگ سُلگ کر پگھل رہی ہے اور رجنی سدا ابھار رہنے کے لیے اپنے وجود کو ہر اس جسم سے جو اس کی دسترس میں ہو سیراب کرتی پھر رہی ہے۔ میں غزالہ کی زندگی کے لیے دعا گو ہوں جب کہ تمہارے وجود کا زوال تو رجنی کی موت کا آرزو مند ہے۔"

"وہ کل کی بات تھی۔" اس کی آواز پر افسردگی کا پرتو نمایاں تھا۔ "اب رجنی کے بارے میں میرے خیالات بدل چکے ہیں۔ میں آدھا سفارت کار اور آدھا سیکرٹ ایجنٹ ہوں۔ میری زندگی کے ان دو پاٹوں میں پس کر ہر عورت رجنی بن جائے گی۔ وہ رجنی بن رہی

ہے۔ عمر کے اس مرحلے پر نئے دھان کوٹنے سے بہتر ہے کہ جو کچھ کرنا اور چھپانا جا چکا ہے اسی پر محنت کی جائے۔ شاید آخری عمر میں وہ صرف میری ہو کر رہ سکے۔ میں اسے اپنے گھر میں شاد اور آباد دیکھنا چاہتا ہوں۔"

"اگر یہ تمہاری کوئی قلابازی نہیں ہے تو پھر ملا سرکار کو بیچ سے نکال دو۔ غزالہ اور رجنی کا تبادلہ کر کے ہم چار زندگیوں کو سہل بنا سکتے ہیں۔"

"کاش! یہ میرے بس میں ہوتا!" اس کی اداسی کچھ اور بڑھ گئی "تم خوش قسمت ہو اور رجنی تمہاری بیوی ہے مگر میں کچھ لوگوں کا تابع ہوں اور غزالہ ان ہی کی ہدایت پر واپس لائی جا سکتی ہے۔ وہ اس تبادلے پر راضی نہیں ہوں گے۔"

"پھر میں تمہاری کسی بات پر اعتماد نہیں کر سکتا۔ ان لوگوں کی توثیق کے بغیر تمہاری ہر بات بے وزن اور بے توقیر ہے۔ بہتر یہ ہوگا کہ تم ان ہی سے میری ملاقات کا بندوبست کرا دو۔"

اس کے ہونٹوں پر تھکی تھکی سی مسکراہٹ پھیل گئی "تمہارا مطالبہ بجا ہے لیکن ایسی کسی ملاقات کا امکان نہ ہونے کے برابر ہے۔ فیصلہ کرنے والے یہاں نہیں نئی دہلی میں رہتے ہیں۔ میں اس بار وعدہ کرتا ہوں کہ تمہارے ساتھ کوئی چال بازی نہیں ہوگی۔۔۔۔"

"بات وہی آ جاتی ہے کہ تمہارے وعدوں میں کتنا وزن ہے۔ کل کو تم پھر اپنی مجبوریوں کا دکھڑا لے کر بیٹھ جاؤ گے اور میں تمہارا کچھ بھی نہیں بگاڑ سکوں گا۔"

"تم بھول رہے ہو کہ اب رجنی میرے لیے اہمیت اختیار کر چکی ہے۔ میں خوب سوچ سمجھ کر اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ اسے کھو دینے کے بعد میں ادھورا رہ جاؤں گا۔ اگر وہ آوارگی اور رنگینیوں کی طرف بھٹکی ہے تو اس میں اس کے میلانِ طبع کے ساتھ ہی میری چشم پوشیوں بلکہ بالواسطہ حوصلہ افزائیوں کا بھی بڑا دخل ہے۔"

"میں کچھ بھی نہیں بھولا شری مان جی!" میں نے کاٹ دار لہجے میں کہا "ایک سیکرٹ ایجنٹ صرف اپنی پیشہ ورانہ کامیابیوں کے لیے جیتا ہے۔ اس کے لیے مشن کی کامیابی اور اپنی سلامتی کے علاوہ کسی چیز، کسی رشتے کی کوئی اہمیت نہیں ہوتی۔ تم نے اپنے گہرے دوست، موہن لال کو اپنی بیوی کے حسن کے جال میں پھنسا کر اپنا الو سیدھا کیا۔ تم سب کچھ جانتے ہوئے بھی انجان بنے رہے۔ تمہیں ہلکا سا ذہنی جھٹکا اس وقت محسوس ہوا جب میں نے آئینہ تمہارے سامنے رکھ دیا۔ ایسا نہ ہوا ہوتا تو شاید موہن لال۔۔۔۔ جلتی آگ کی دھونوں میں تباہی اور بربادی کے نغمے الاپ کر تا زندگی بھر رجنی کی کونپلوں سے عرقِ نشاط کشید کرتا رہتا اور تم ان رنگ رلیوں سے صرفِ نظر کر کے ان تخریب کاریوں اور دہشت گردیوں پر فخر کرتے رہتے جو موہن لال کے جل ترنگی ہدایات کی کوکھ سے جنم لیا کرتیں۔۔۔!"

"نہیں ڈیئر!" شری مان سنگھ نے بے تابانہ انداز میں لیٹتے ہوئے مجھے خاموش کرا دیا "تم بہت بے درد اور سفاک ہو۔ شاید اس لیے کہ تم ابھی تک شادی کے بندھن سے آزاد ہو اور یہ نہیں جانتے کہ بیوی کی بے وفائی کے زخم ایک انسان کو کس طرح لگتے ہیں۔ عورت غدار اور بے وفا ہو جائے تو اسے نہ اپنی بانہوں میں لے کر سکون ملتا ہے نہ اسے چھوڑ دینے کو دل چاہتا ہے۔ بے وفا عورت کو چھوڑنے کا مطلب ہے کہ اسے کھل کھیلنے کی آزادی دی جائے۔ جو کچھ وہ سوچتی رہتی ہے اسے وہ سب کرنے کی آزادی دے دی جائے۔ یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ ایک مرد اپنی چہیتی عورت کو ہر روز ایک نئی سیج پر اپنے من پسند دوستوں کے ساتھ داد عیش دیتے ہوئے دیکھ کر بھی رشک کی بھڑکتی آگ سے بچا رہے؟ عورت کی شناخت ہوتے ہو اور عورت تمہاری پہچان بن جاتی ہے پھر بھلا یہ کیسے ممکن ہے کہ پل بھر میں ایک لکیر کھینچ کر اس شناخت اور پہچان کو مٹا دیا جائے؟ آدمی سب سے پہلے آدمی ہوتا ہے اس کے بعد سیکرٹ ایجنٹ، چور، اچکا، افغانی، گیرا یا سیاست داں ہوتا ہے۔ مجھے اس کی کوئی ضرورت نہیں تھی لیکن ایک طرف میرے دل میں اپنی محرومی کا گہرا اور غلیظ غبار بھرا ہوا ہے تو دوسری طرف تم کو یہ یقین دلانا بھی ضروری ہو گیا ہے کہ رجنی سے میری نفرت کی وجوہ سطحی، عارضی اور خود غرضانہ جذباتیت پر مبنی تھیں۔ وہ لاکھ حرافہ اور بے وفا سہی لیکن میں اسے چاہتا ہوں۔ وہ بھلے لاکھوں خلوتوں کی شریک رہی ہے۔ میں جانتا ہوں کہ اس پر کیسے بھروسا کیا جا سکتا ہے اور کہاں وہ دغا دے بیٹھے گی۔ شاید تم کو غزالہ سے بہت محبت ہو لیکن میرا خیال ہے کہ وہ آج تک تمہارے لیے غیر ملموس ہوتی ہے۔ جس پھل کو تم نے چکھا ہی نہ ہو اس کی لذت کا کوئی پیمانہ یا معیار مقرر نہیں کیا جا سکتا ہے جب کہ میرے لیے رجنی ایک نشہ بن چکی ہے۔ تمہیں اندازہ ہو جانا چاہیے کہ میرے لیے رجنی کتنی اہم ہے۔ اس کی بازیابی کے لیے میں ہر کھیل کھیل سکتا ہوں۔ غزالہ تمہاری کمزوری ہے اور رجنی میری۔ جب دونوں طرف یکساں مجبوریاں درپیش ہوں تو عام طور پر معاہدے کامیاب رہتے ہیں۔"

"رجنی تو کل بھی میری تحویل میں تھی جب میں نے رات کے گیارہ بجے غلام رسول کو تمہارے بتائے ہوئے مقام پر پہنچایا تھا۔ آج بھی وہی صورت حال برقرار ہے تو پھر۔۔۔۔"

"یہ انسان کی کھوپڑی کا کمال ہے" اس نے میری بات کاٹ کر ہلتے ہوئے کہا "تھوڑی دیر پہلے تک وہ ایک ہرجائی عورت تھی جو میرے اعتماد کو سبوتاژ اور نیلام کر کے موہن لال کی گود میں جا بیٹھی تھی لیکن جب تم نے میرے دو مسلح محافظوں کو ہلاکت زدہ کر کے ان کی تحویل سے سنبھالیں تو کایا پلٹ ہو گئی۔ میرا اندازہ تھا کہ تم بے رحمی اور سفاکی کا مظاہرہ کرتے ہوئے ہم تینوں کو ختم کر دو گے۔ اس لمحے میں نے سوچا اور اندازہ لگایا کہ رجنی کی تنہ

قصور اور اس کا حیات آفرین گداز سراپا میرے بازوؤں میں سب سے نایاب تھا۔ تم کوئی مارنے سے پہلے مجھ سے میری آخری خواہش دریافت کرتے تو میں رجنی سے مل بیٹھنے کے سوا کسی بات کا کوئی ذکر نہ کرتا۔ اس لیے میں کہہ سکتا ہوں کہ اب وہ صورت حال باقی نہیں رہی جو اب سے ذرا دیر پہلے تھی۔ میں نے تم سے کوئی وعدہ یا معاہدہ کیا تو میری پوری کوشش ہوگی کہ اس پر نیک نیتی سے عمل کیا جائے اور میری رجنی میرے گھر میں واپس لوٹ سکے۔"

"تم اپنے دور کے مکار اعظم معلوم ہوتے ہو' شری مان جی!" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "میں کیسے مان لوں کہ ہمیشہ کی طرح تم اب بھی جھوٹ نہیں بول رہے ہو؟"

"تمہاری زبان سے مکار اعظم کا خطاب' خوب صورت اور دلچسپ معلوم ہوا ہے کیونکہ تم بھی مانے ہوئے شاطر' چالباز اور دھوکے باز ہو" اس نے کسی ندامت کے بغیر کہا "میری درخواست ہے کہ اس بار یقین کر لو۔ رجنی میری دیکھی بھالی ہے۔ میں اس کی اچھائیوں اور کمزوریوں سے بخوبی واقف ہوں۔ کوئی نئی عورت میرے لیے بالکل نئی اور بے اعتبار ہوگی۔ عورتوں کے بارے میں شاید تم بہت کھلاڑی ہو لیکن بیوی کے معاملے میں صفر ہو' اس لیے میں تمہیں ایک عام سی بات سمجھاتا ہوں کہ برے وقت میں آدمی دیکھے بھالے راستوں سے فرار ہوتا ہے' انجان کھائیوں میں چھلانگ نہیں لگاتا۔ میں موجودہ حالات میں رجنی کے بغیر گزارہ نہیں کر سکتا اس لیے تمہیں میری اس مجبوری کو تسلیم کر کے میری زبان پر اعتبار کر لینا چاہیے۔ یہ میرا وعدہ ہے کہ اس بار میں تمہیں مایوس نہیں کروں گا۔"

"تم برے وقت کی بات کر رہے ہو' میں کیسے مان لوں کہ تم پر واقعی کوئی اتنا برا وقت آیا ہوا ہے؟"

"اس کا پہلا ثبوت یہ ہے کہ میں اس وقت تم سے مصالحانہ گفتگو کر رہا ہوں" اس نے بلا توقف جواب دیا "تم نہ صرف نہتے ہو بلکہ اکیلے بھی ہو۔ اپنی برتری کھو کر تم نے جو حماقت کی ہے وہ تمہیں مہنگی بھی پڑ سکتی ہے۔ میرے دو چار آدمی آسانی کے ساتھ تمہیں بے بس کر سکتے ہیں لیکن میں اس راستے سے گریز کر رہا ہوں۔ میرا خیال ہے کہ میری ایک بات میرے دعوے کی تائید کے لیے کافی ہو گی۔"

"غلام رسول کے معاملے میں مجھے ایک ٹھوس وجود تمہارے حوالے کرنا تھا' جو میں نے کر دیا لیکن اس کے باوجود میری نیت پر شبہ کیا جا رہا ہے۔ جب کہ ماما سرکار کے بارے میں' میں کوئی جری یا عملی ثبوت نہیں دے سکوں گا۔ اس تک رسائی میرے بس سے باہر ہے۔ مگر میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ تم ٹھوس ثبوت کے بغیر میری باتوں پر کیسے یقین کرو گے۔ ایسے کاموں میں ثبوت فراہم کرنا ناممکن ہوتا ہے۔"

●

"میں ان باتوں کو سمجھتا ہوں" میری متواتر جرح نے اُسے پریشان کر دیا تھا اور وہ مجھے مطمئن کرنے کی سرتوڑ کوشش کر رہا تھا۔ وہ کہہ رہا تھا "اس معاملے میں سب سے بڑی غلطی یہ ہوئی کہ ان لوگوں نے غزالہ کو سرحد پار طلب کر لیا۔ اس وقت مجھے اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ اس طرح کھیل پر میری گرفت بالکل ختم ہو کر رہ جائے گی لیکن اب میں اس کا کوئی نہ کوئی توڑ کر لوں گا۔ ہو سکتا ہے کہ میں دو چار روز میں غزالہ کو یہاں واپس بلوانے میں کامیاب ہو جاؤں۔ یہ نہ سمجھ لینا کہ میں تم سے کوئی وعدہ کر رہا ہوں۔ یہ میری کوشش ہوگی۔ اس میں مجھے کامیابی بھی ہو سکتی ہے اور ناکامی بھی۔ لیکن میں تم کو اتنی یقین دہانی کرا سکتا ہوں کہ ملا سرکار کے بارے میں اپنے کام کی تکمیل ہو جانے کے بعد تمہارے ساتھ کوئی زیادتی یا وعدہ خلافی نہیں ہوگی۔ غزالہ تمہیں واپس مل جائے گی۔"

میں تلخ انداز میں ہنس پڑا "شاید ہم دونوں ہی اپنی اپنی مجبوریوں کا شکار ہو گئے ہیں۔ تم مجھے رام کرنے کے لیے ایسے بلند بانگ دعوے کر رہے ہو' جن کے تم شاید مجاز بھی نہیں ہو اور میں تمہاری باتوں کے کھوکھلے پن کو سمجھنے کے باوجود تم پر بھروسا کرنے پر مجبور ہوں کیونکہ میرے سامنے کوئی متبادل راہ نہیں ہے۔ میں سرکاری اناج پر پروان چڑھنے والے حرام خوروں کے کھیل کو اچھی طرح سمجھتا ہوں۔ وہ مجھے زچ کرنے پر تل گئے تو کسی بھی نازک موڑ پر تمہارا تبادلہ کر کے تمہیں کسی دور دراز مقام پر بھیج دیا جائے گا۔ تمہارے جاتے ہی میرا اور تمہارا معاہدہ کالعدم ہو جائے گا اور مجھے

تمہارے بعد آنے والے سے نئی شرائط پر کوئی سمجھوتا کرنا ہوگا کیونکہ اس وقت میرے ہاتھ میں کوئی کارڈ باقی نہیں رہے گا۔ تم لوگ سرکار کے بارے میں میری رپورٹ لینے کے بعد کہیں کوچ کر چکے ہوگے۔"

"میں مانتا ہوں کہ بیورو کریسی کے روایتی حربوں کے بارے میں تمہاری معلومات قابلِ رشک ہیں۔" اس نے میری دلیل کا وزن تسلیم کرتے ہوئے مصالحانہ لہجے میں کہا "میں تمہیں صرف اتنا یقین دلانا چاہتا ہوں کہ تمہارے مفاد کے خلاف ہونے والی سازشوں میں ہم فریق نہیں بنیں گے۔"

"چلو میں یہ سب مانے لیتا ہوں مگر مجھے ایمانداری کے ساتھ یہ تو بتاؤ کہ غزالہ اسی شہر میں ہے یا تم اسے واقعی سرحد پار بھیج چکے ہو؟"

شری مان سنگھ نے دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام لیا اور تقریباً کراہتے ہوئے بولا "تم مجھ پر مسلسل چوٹیں کیے جا رہے ہو۔ تم یقین کرو کہ غزالہ سرحد پار جا چکی ہے۔۔۔"

"بشرطیکہ اسے راستے میں رینجرز یا فوجیوں نے دوسروں کے ساتھ گولی نہ مار دی ہو۔" میں نے اس کی بات پوری ہونے سے پہلے ہی اپنا اندیشہ ظاہر کر دیا۔

"رینجرز اور فوجی اپنی چوکیوں اور ان کے گرد و پیش کی حفاظت میں مصروف رہتے ہیں۔ شہروں بلکہ صوبے کی انتظامیہ نے ابھی تک امن و امان کے قیام کے لیے ان سے کوئی مدد نہیں لی ہے اس لیے کھلے راستوں پر ان لوگوں کی حکمرانی ہے جو ہمارے دوست اور ہمدرد ہیں۔ ان کے لیے غزالہ کو سرحد پر پہنچانا کوئی بڑا کام نہیں تھا۔ یہ ہماری بدقسمتی ہے کہ الحدید نامی بحری جہاز پکڑا گیا۔ تم نے اخباروں میں پڑھا ہوگا کہ اس پر کس قدر خطرناک ہتھیار موجود تھے۔ الحدید کا مشن ناکام نہ ہوا ہوتا تو آج سرحدی زنجیریں حیدر آباد، نواب شاہ اور سکھر تک منتقل ہو گئی ہوتیں۔ ہمارے دوستوں کو کراچی تک مل جائے تو تاریخ کے صفحات میں ایک نیا جغرافیہ جنم لے سکتا ہے۔"

"تم حیدر آباد، نواب شاہ اور سکھر کی بات کیوں کر رہے ہو؟ کیا اس لیے کہ وہاں۔۔۔"

اس نے مجھے اپنی بات مکمل کرنے کا موقع دیے بغیر زور دے کر کہنا شروع کیا "میری بات کو نسلی اور لسانی چکر میں نہ الجھاؤ۔ میں تم سے پہلے بھی کہہ چکا ہوں کہ کاغذی نقشوں پر لکیریں لگانے سے ملک اور قومیں وجود میں نہیں آسکتیں۔ یہ ایک تاریخی عمل ہوتا ہے۔ تقسیم ہوئی ہی تھی تو دریائے سندھ کو سرحد بنانا چاہیے تھا۔ دو بڑی ہند میں ہوتی اور سکھر تمہارے سندھ کا حصہ ہوتا۔ دریا کے ایک کنارے ہمارا بھارت ہوتا اور دریا پار تمہاری مسلم نگری ہوتی۔ یہ کام ہمارے بڑے نہ کر سکے تو اسے اب درست کر لینا چاہیے۔ اچھا کام جب بھی کیا جائے اچھا ہی کہلاتا ہے۔ کشمیر ایک الگ کہانی ہے۔ اس کا غزالہ یا رفیق سے کوئی تعلق نہیں ہے۔"

میرے ذہن میں بلکہ سوت کے بین الاقوامی سوداگروں سے ملنے والی ہولناک بارودی کمک کے حوالے سے اس نے جو کہانی چھیڑی تھی وہ میرے لیے اس اعتبار سے شرمناک تھی کہ الحدید سے آنے والے ہتھیاروں کی محفوظ ذخیرہ اندوزی اور تقسیم کے کام میں ہم بھائی جیسا مقامی تاجر کلیدی کردار ادا کر رہا تھا۔ جب کہ اس واقعے کا دوسرا پہلو میرے لیے باعثِ فخر تھا کیونکہ میں نے اپنی کوششوں سے اس خطرناک مشن کو بدترین ناکامی سے دوچار کرا دیا تھا اور دبئی سے ابوموسیٰ المبارک نامی خلیجی جزیرے کے راستے آنے والے ہتھیاروں اور گولہ بارود کا معمولی حصہ بھی ان تخریب کار غداروں تک نہیں پہنچ سکا تھا جو اس مدد کی آس لگائے آگ اور خون کی ہولی کھیلنے کے لیے تیار بیٹھے تھے۔

میں اس حساس اور نازک موضوع پر شری مان سنگھ سے کسی نئی بحث میں الجھنے کے لیے آمادہ نہیں تھا۔ اس لیے میں نے الحدید والے مشن سے مکمل بے خبری کا مظاہرہ کرتے ہوئے صرف اتنا کہنے پر اکتفا کیا کہ تاریخ ہو یا جغرافیہ سب کا انحصار ان لوگوں کے عزم اور حوصلے پر ہوتا ہے جو تاریخی یا جغرافیائی منصوبوں پر عمل کرتے ہیں۔ اس فلسفے کی روشن ترین مثال یہ تھی کہ مسلمانوں کا اقلیتی طبقہ صدیوں تک ایک ایسے علاقے پر حکمرانی کرتا رہا جہاں ہندوؤں کی بھاری اکثریت بستی تھی۔ اگر شری مان سنگھ کٹر اور متعصب ہندو رہا ہوتا تو میری بات اس کے لیے زہر سے کم نہیں ہوتی لیکن وہ ہندو یا سکھ ہونے کے ساتھ ہی ایک تجربے کار سفارت کار بھی تھا اس لیے وہ میرے تبصرے کو خاموشی سے پی گیا۔

"ہم پیشہ ور لوگ ہیں" وہ اپنا گلا صاف کرتے ہوئے دھیمے انداز میں بولا "ہمیں ان سطحی باتوں میں نہیں الجھنا چاہیے۔ اگر تاریخ یا جغرافیے کے ساتھ کوئی آمرانہ زبردستی کی جائے تو وقت کے ہاتھوں مار کر وہ خود ساری انسانی غلطیوں کا ازالہ کر لیتے ہیں۔ نتیجے میں کچھ ملک فنا ہو جاتے ہیں یا چند نئے ملک جنم لے لیتے ہیں۔ یہ میرا اور تمہارا شعبہ نہیں ہے۔"

"تم ٹھیک کہتے ہو" میں نے اس کے زہریلے تبصرے کو نظر انداز کرتے ہوئے مفاہمانہ انداز میں کہا "یہ بتاؤ کہ اب میری واپسی کی کیا صورت ہوگی؟"

"کچھ بھی نہیں" اس نے بے ساختگی سے کہا "تم اپنی مرضی سے یہاں آئے ہو اور جب چاہو کسی کی اجازت کے بغیر جا سکتے ہو۔ میں تم سے غلام رسول کے بارے میں بات کرنا چاہتا

روشنی کر چکا ہوں۔"
"یہ ایک اہم خوش خبری ہے" میں نے فوراً ہی اپنی جگہ چھوڑ دی۔

"جانے سے پہلے ایک بات اور بتاتے جاؤ!" اس نے بھی اپنی جگہ چھوڑتے ہوئے کہا۔
میں رک کر اس کی چمکدار اور تجسس آمیز نگاہوں میں جھانکنے لگا۔

"یہ اسپیشل ٹاسک فورس کیا بلا ہے؟" اس نے الجھے ہوئے انداز میں پوچھا "پچھلے کچھ عرصے سے اس کا نام تواتر کے ساتھ سامنے آ رہا ہے۔"
"اخبارات تو اس بارے میں خاموش ہیں' میری نظر سے ایسی کوئی خبر نہیں گزری۔"

"اخبارات نہیں' میں زیرِ زمین دنیا کی بات کر رہا ہوں۔ میری کمپنی اور اس کے افسران بھی ایس ٹی ایف کے بارے میں فکر مند نظر آتے ہیں۔ ان کا خیال ہے کہ کھوج کی انہی تعصبات کے علاوہ دوسرے اہم اور حساس مقامات کی دیکھ بھال کی ذمے داری بھی اب تنی فورس کو سونپ دی گئی ہے۔"
گفتگو کا سلسلہ وہیں منقطع ہو گیا کیونکہ وہاں موجود فون کی گھنٹی بج اٹھی تھی۔

دوسری طرف شاید کوئی سلطنت کا شیلی فون نمبر تھا کیونکہ چند ثانیوں تک اس کی بات سننے کے بعد' شری مان سنگھ اسے لائن ہولڈ کرنے کی ہدایت کر کے میری طرف متوجہ ہو گیا۔
"تمہارے لیے کوئی شخص بار بار فون کر رہا ہے" اس نے کہا۔

"آپریٹر نے اسے ٹالنے کی کوشش کرتے ہوئے فون بند کر دیا تھا لیکن وہ بار بار اسے تنگ کر رہا ہے' تم بات کرو گے؟"
"ضرور!" میں لپک کر اس کی طرف بڑھا اور ریسیور کے ساتھ ہی پرنگاہ ڈالتے ہوئے بولا "اگر میں نے بات کر کے اسے مطمئن نہ کیا تو صرف سات منٹ بعد اس عمارت میں قیامت آ جائے گی۔"

"ہائیں رے دررا!" شری مان سنگھ نے ماتھے پر ہاتھ مارا پھر آپریٹر کو ہدایت دے کر فون کا ریسیور میرے حوالے کر دیا۔
"حالات ساز گار ہیں" میں نے کن انکھیوں سے شری مان سنگھ کا جائزہ لیتے ہوئے' سلطان شلد کی آواز پہچان کر کہا۔ "فی الحال بہتر ہے کہ اپنے آدمیوں کو معطل سمجھو۔ میں چند منٹ بعد یہاں سے روانہ ہو جاؤں گا۔"

"تم بے فکری سے باہر آؤ" سلطان شلد کی آواز ابھری۔ "پوری عمارت ہماری محاصرے میں ہے۔ تمہارے ساتھ ذرا سی بھی گڑبڑ کی گئی تو یہ عمارت آگ اور خون میں نہلا دی جائے گی" وہ

میری توقع سے زیادہ چالاک ہو گیا تھا اور اس خیال سے ایسی باتیں کر رہا تھا کہ اگر آپریٹر کی چابی گھما کر ہماری گفتگو سن رہا ہو تو اپنے آقاؤں کو بتا دے کہ میری پشت پر کیسے کیسے خطرناک ساتھی صف آرا ہیں۔
"کچھ نہیں ہو گا" میں نے تختی کے ساتھ کہا "تم لوگوں کے سروں پر خون سوار ہو رہا ہے" اسی لمحے میرے ذہن میں ایک اچھوتا خیال آیا اور میں نے پینترا بدل کر کہا "خون کی نہیں چلے گی' کوئی تصادم نہیں ہو گا۔ میں یہاں سے اپنے میزبان کے ساتھ باہر نکلوں گا اور میرا بال بھی بیکا نہیں ہو گا۔"

میں ریسیور کریڈل پر رکھ کر شری مان سنگھ کی طرف گھوما تو وہ الجھن آمیز انداز میں میری طرف نگراں تھا "یہ کیا چکر ہے؟ میں تو تمہارے ساتھ باہر نہیں جا سکتا۔"
"میرے ساتھی میری سلامتی کی طرف سے فکر مند ہو رہے ہیں" میں نے ملائمت سے کہا "وہ سب وحشی اور خونخوار لیکن وفادار نوکر ہیں۔ اس وقت یہ عمارت کم از کم تین راکٹ لانچرز کی زد میں ہے۔ سچی بات یہ ہے کہ مجھے تمہاری نیت پر اعتبار نہیں تھا اس لیے میں اپنی حفاظت کا بندوبست کرنے کے بعد یہاں آیا تھا۔ طویل انتظار کے بعد اب ان کے اعصاب چٹخنے شروع ہو گئے ہیں۔ تم کو ذرا سی زحمت کرنی ہو گی ورنہ وہ بدستور بھڑکے رہیں گے۔ مجھے نرسری پر چھوڑ کر تم لوٹ آنا' میں وہاں سے ٹیکسی لے لوں گا۔"
"میں تمہیں یہیں ٹیکسی منگائے دیتا ہوں' میرا جانا کیا ضروری ہے؟"
"تمہاری مرضی!" میں نے بے پروائی سے شانے اچکا کر کہا۔ "مجھے بس اس عمارت کی سلامتی عزیز ہے۔ میں اکیلا باہر نکلا تو ایسا نہ ہو کہ وہ اس عمارت پر چاند ماری کر کے فرار ہو جائیں۔ میں اپنے نری سے کہہ چکا ہوں کہ میں تمہارے ساتھ باہر نکلوں گا۔ اب ایسا نہ ہوا تو ان کی کھوپڑیاں پھر جائیں گی۔"
"تم بلاوجہ مجھے خوف زدہ کرنے کی کوشش کر رہے ہو۔ تمہیں انہیں ایسی بات کہنے کی کیا ضرورت تھی؟" شری مان سنگھ نے چیخ کر کہا مگر میں محسوس کر رہا تھا کہ وہ میری پوشیدہ دھمکیوں سے خاصا خائف ہو گیا تھا۔ اس نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا "اب انہیں بتا دو کہ تم اکیلے ہی یہاں سے جاؤ گے۔"
"کیسے بتاؤں؟" میں نے معصومیت سے پوچھا "اب تو جو ہونا تھا' وہ ہو گیا۔"
"اپنے کسی ساتھی کو فون کرو!" شری مان سنگھ نے جھلا کر کہا۔
"اس نے کسی پبلک کال آفس سے فون کیا ہو گا۔ میں اس سے کہاں رابطہ کروں؟ ہر چند کہ ان سب کے پاس ٹرانسمیٹرز بھی ہیں

لیکن میں اپنا اسٹریٹ منٹ اس وجہ سے تمہیں لایا کہ تم اس کی وجہ سے مشکوک اور شبہات میں مبتلا ہو جاؤ گے۔"

"تم نے مجھے بلاوجہ مصیبت میں ڈال دیا" وہ بے زاری کے عالم میں بڑبڑایا "اب مجھے تم کو لا کر گھر بھی پہنچانا ہوگا۔ پتا نہیں تمہیں ایسی احمقانہ بات کہنے کی کیا ضرورت پیش آ گئی تھی؟"

"بس غلطی ہو ہی گئی۔ گھر کے بجائے تم مجھے نرسری پر چھوڑ دینا۔ وہاں سے میں خود چلا جاؤں گا۔"

میری وہ حرکت شری مان سنگھ کے مزاج پر واقعی گراں گزری تھی۔ میری بھابک منظر کشی کی وجہ سے وہ میری خود ساختہ شرط سے انحراف کرنے کا خطرہ بھی مول نہیں لے سکتا تھا اس لیے وہ بکتا جھکتا ہوا میرے ساتھ ہو لیا۔ اس کے محافظ وور وور سے ہمیں دیکھتے رہتے۔

"مناسب سمجھو تو کوئی ہتھیار ساتھ لے لینا" عمارت کے وسطی حصے سے گزرتے ہوئے میں نے اس کے کان کے نیچے سرگوشی کی۔

"کیوں؟" اس نے آنکھیں نکال کر سوال کیا اور بھڑک کر وہیں رک گیا۔

"احتیاطاً مشورہ دے رہا ہوں کیونکہ میں بھی نہتا ہوں" میں نے مکارانہ نرمی سے کہا "ایک اچھا سیکرٹ ایجنٹ کبھی بھی ہتھیاروں سے خالی نہیں ہوتا۔ مشورہ ماننا یا نہ ماننا تمہاری مرضی پر منحصر ہے۔"

وہ مجھے گھور کر رہ گیا۔ اس کی نگاہوں سے ایک بے بسی ہویدا تھی جیسے اس کا بس چلے تو وہ مجھے کچا ہی چبا جائے گا لیکن مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ راستے میں اس نے مجھے چلتے رہنے کی ہدایت کر کے اپنا راستہ تبدیل کر لیا۔ بعد میں جب وہ برآمدے میں مجھ سے ملا تو اس کی ایک جیب خاصی وزنی ہو چکی تھی۔

شری مان سنگھ نے ایک عام شہری نمبروں والی گاڑی کی ڈرائیونگ سیٹ سنبھالی تو مجھے اس کی جیب سے پستول نکلوانے کی فکر لاحق ہو گئی۔ اس کی جیب میں رہتے ہوئے وہ ہتھیار میرے لیے بالکل بے مصرف تھا۔

"سپیشل ٹاسک فورس والی بات ادھوری رہ گئی تھی" گاڑی سڑک پر لانے کے بعد اس نے معتدل لہجے میں مجھے یاد دلاتے ہوئے کہا "اس بارے میں تمہاری کیا رائے ہے؟"

"میں فوج، پولیس اور ایسے ہی دوسرے سرکاری اداروں سے دور رہ کر کام کرنے کا عادی ہوں، اسی لیے مجھے اس بارے میں کچھ علم نہیں" میں نے بے پروایانہ لہجے میں کہا۔

"اس کے بارے میں ہیری کیسنجر بھی پریشان ہے" وہ بولا۔ "پاکستانی حکام ایس ٹی ایف کا وجود ہی تسلیم نہیں کرتے لیکن ہمارے ذرائع بتاتے ہیں کہ یہ بہت منظم، مؤثر اور طاقتور فورس ہے۔ اس کی باڈی گارڈ اسپیشل سروسز گروپ کے ریٹائرڈ فوجی افسران اور جوانوں پر مشتمل ہے۔ اس کی کمان تمہارے صدر کے بھیجے ہوئے ایک افسر کے ذمے ہے۔ اس کی تفصیلات بہت گہرا راز اور پوشیدہ ہے۔"

میں رشتے سے ہنس دیا "میرا خیال ہے کہ تمہارے ساتھ ہیری کیسنجر بھی پاکستان کے بارے میں ضرورت سے زیادہ سوچنے لگا ہے، جبھی تم دونوں کو ایسے ڈراؤنے خواب آنے لگے ہیں۔ پاکستان جیسے مسکین ملک میں ایسی کسی رازدارانہ سرگرمی کا امکان ہی نہیں ہے۔ میں نے تو سنا ہے کہ خلا میں گردش کرنے والے جاسوس امریکی سیارے دن میں اٹھارہ مرتبہ پاکستان پر سے گزرتے ہیں اور یہاں رونما ہونے والی زیرزمین تبدیلیوں تک کو ریکارڈ کر لیتے ہیں۔ ایسے لوگوں سے ایس ٹی ایف کا وجود زیادہ دنوں تک نہیں چھپایا جا سکتا۔"

"لیکن فی الحال یہ ایک راز بلکہ معمّا ہی بنا ہوا ہے۔ ہو سکے تو اس بارے میں بھی سن گن لینے کی کوشش کرنا۔" اس نے یہ کہتے بولتے لمحہ بھر کے لیے میری طرف دیکھا اور میرے چہرے پر ناگواری کے اثرات محسوس کر کے فوراً ہی بات آگے بڑھاتے ہوئے بولا۔ "مگر اس کا ہماری باہمی شرط سے کوئی تعلق نہیں ہوگا۔"

میں دل ہی دل میں اسے گالی دے کر رہ گیا۔ فون پر سلطان شاہ سے بات کرتے ہوئے میرے ذہن میں یہ ابھرا خیال آیا تھا کہ کسی حیلے سے شری مان سنگھ کو کو تنلیٹ کی عمارت سے باہر نکال کر اغوا کر لیا جائے تو فرزانہ کی رہائی کا معاملہ کسی لمبی رنجش کے بغیر طے پا جائے گا۔ محض اسی وجہ سے میں نے اسے کوئی ہتھیار ساتھ لینے پر اکسایا تھا۔

میرا ارادہ تھا کہ دورانِ سفر میں اس کا پستول کسی بہانے سے باہر نکلوا کر اس پر قابض ہو جاؤں گا اور اسی کے زور پر اسے اغوا کر کے ایس ٹی ایف والوں کی تحویل میں پہنچا دوں گا جہاں فرزانہ پہلے ہی سے موجود تھی۔ اسے شری مان سنگھ کو اپنے روبرو دیکھ کر یقیناً خوشی ہوتی۔

شری مان سنگھ نے سلطان شاہ کا فون آنے سے پہلے ایس ٹی ایف کا ذکر چھیڑا تھا۔ اس نے بعد میں اس ذکر کی ابتدا کی ہوتی تو مجھے شبہ ہوتا کہ کہیں اس نے میرا دماغ نہ پڑھ لیا ہو۔ وہ میرے ساتھ باتوں میں مگن ہو گیا تھا لیکن میں اپنی بدنیتی کی وجہ سے اسی سے محتاط اور چوکنا تھا۔ میں نے یہ بات بطورِ خاص نوٹ کی کہ وہ گاڑی چلاتے ہوئے بار بار عقب نما آئینے پر نظریں دوڑاتا تھا۔

ابتدا میں مجھے خیال ہوا کہ وہ عادتاً ایسا کر رہا تھا۔ بعد میں اندازہ ہوا کہ تعاقب کی فکر میں ہے۔ درحقیقت ایک خطرناک پیچھے سے سلسلہ دوسری بات یہ تھی کہ چلنے سے پہلے میں نے اسے مشورہ دے کر اس کے ذہن میں خطرے کی گھنٹی بجا دی تھی۔ لہٰذا وہ اپنے گرد و پیش اور عقب سے پوری طرح باخبر رہنا

کوشش کر رہا تھا۔

لیکن اس کے اضطراری رد عمل میں کوئی ایسی بات مضمر تھی کہ مجھے یقین تھا جس نے مجھے اغوائی کارروائی پر عمل پیرا ہونے سے روک دیا۔ میری دانست میں وہ الجھن دور ہونے سے پہلے کوئی اور پیش رفت خطرناک نتائج کا پیش خیمہ بن سکتی تھی۔

ذہنی کارستانی ہے کچھ اتنی بڑھ گئی کہ میں سُری مان سنگھ سے سوال کیے بغیر نہ رہ سکا۔

"کیا بات ہے؟ کیا کوئی تمہارا پیچھا کر رہا ہے جو تم بار بار عقب نما آئینے میں دیکھ رہے ہو؟" آج کل ہوٹل والے چوراہے سے گزرنے کے بعد میں نے اس سے پوچھا۔

"اپنے محافظوں کی گاڑی کا دھیان رکھنا پڑ رہا ہے" اس نے میرے سوال پر کسی تجسس کا مظاہرہ کیے بغیر بے پروائی سے کہا۔ "ٹریفک کی بے ہنگم بھیڑ بھاڑ میں وہ ادھر اُدھر نکل گئے تو مجھے واپس لوٹنا پڑ جائے گا۔"

"کیوں؟" میں نے اس کے آخری فقرے پر چونک کر سوال کیا۔

"آج کل کے مخدوش حالات میں، میں محافظوں کے بغیر شہری سڑکوں پر نہیں نکلتا۔ ابھی کی دشمنیاں تو چلتی ہی رہتی ہیں لیکن دونوں ملکوں کے سفارتی تعلقات میں جب بھی کوئی خرابی جنم لیتی ہے تو سب سے پہلے ایک دوسرے کا سفارتی عملہ مخالف ملک کے عتاب کا نشانہ بنتا ہے۔ محافظ موجود ہوں تو کم از کم میرے سفارت خانے کو بروقت یہ تو معلوم ہو جائے گا کہ مجھے چلتی سڑک سے کسی سرکاری ایجنسی نے اٹھایا ہے۔ واردات ہوتے ہی شور مچایا جائے تو بدترین تشدد کی نوبت نہیں آتی۔"

اس کی وہ فقرے سن کر میرا سارا جوش و خروش ٹھنڈا پڑ گیا۔ وہ ایک گرگ باراں دیدہ تھا اور اسے عام حربوں سے زیر کرنا کسی بھی صورت میں ممکن نہیں تھا۔

میں فلیٹ پر واپس پہنچا تو سلطان شاہد بے چینی کے ساتھ میرا منتظر تھا۔

اس نے میری کتھا سن کر بُرا سا منہ بنایا اور جھنجلاتے ہوئے لہجے میں کہا "اس کا مطلب ہوا کہ وہاں جانے کا خطرہ مول لے کر بھی کوئی فائدہ نہیں ہو سکا۔ بات وہیں ہے جہاں پہلے تھی۔"

"تمہارا تجزیہ بہت سطحی ہے" میں نے کہا "اگر اس کے پیچھے محافظوں کا خطرہ نہ ہوتا تو میں تمہیں شاندار کہانی سناتا۔ سُری مان سنگھ کو بے ہوش کر کے اسٹیشن فوری پہنچایا جاتا اور اس کی گاڑی میری بجائے کسی فلیٹ کے باہر پارک کرا دی جاتی۔ اس طرح ان دونوں سفارتی حلقوں میں جس سرد جنگ کا آغاز ہوتا، اس کا سارا فائدہ ہم ہی کو پہنچتا۔ ان کا گھیراؤ ہمارے لیے بہت بڑا خطرہ بنا ہوا ہے۔"

"یہ سب ملکی اور قومی سطح کی باتیں ہیں۔ تم اسے بنیاد بنا کر آرہی

نہیں ہو کہ ایسی باتوں پر اپنے ذاتی مفادات قربان کرتے پھرو۔ آج کل تو بڑے بڑے لوگ بھی سب کچھ بیچ باچ کر اپنا گھر بھرنے کی فکر میں لگے رہتے ہیں۔ یہ بتاؤ کہ غزالہ کے بارے میں کیا پیش رفت ہوئی؟ اسے کس جرم کی سزا مل رہی ہے؟"

"انسان بس کوشش ہی کر سکتا ہے" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "تقدیر کو بدلنا اس کے بس سے باہر کی بات ہے۔ وہاں جا کر میں نے شری مان سنگھ کو یہ جتا دیا ہے کہ میں بدترین حالات سے بھی لڑتا جانتا ہوں۔ جب میں نے مشین گنوں کے میگزین نکال کر دونوں ہتھیار ایک طرف پھینکے تو تم تصور نہیں کر سکتے کہ حیرت سے اس کا کیا حال ہوا تھا۔ میرے اس دلیرانہ رویے کی وجہ سے وہ یہ بھی بھول بیٹھا کہ غلام رسول والے معاملے میں میری پوزیشن مشکوک ہے۔ اس کے ذہن سے شبہات زائل ہو جانے کے بعد مجھے کامیابی کی امید نظر آنے لگی ہے۔ وہ یقیناً غزالہ کو واپس بلوا لے گا۔"

"خدا کرے کہ ایسا ہی ہو۔ اکثر اوقات تمہاری بے بنیاد قیاس آرائیاں بھی درست ثابت ہوئی ہیں۔" اس نے مضمحل سی ہنسی کے ساتھ کہا "لیکن حقیقت یہ ہے کہ ہمارے پاس اس امر کی کوئی ضمانت نہیں ہے کہ سُری مان سنگھ اگلی بار بھی ایسی ہی رعد خیالی نہیں کرے گا۔"

"موجودہ حالات میں ہم رجنی کو اس کی نیک نیتی کی ضمانت سمجھنے پر مجبور ہیں۔ کل تک وہ اس کی موت کا خواہاں تھا اور آج اس کے فراق میں مرا جا رہا ہے۔"

"ایسی ناقابلِ فہم باتیں اور ان کا جواز تم ہی سمجھ سکتے ہو۔ یہ رام لیلا کیں میری سمجھ سے باہر ہوتی ہیں۔ پتا نہیں لوگوں کو عورت کا اتنا کریز کیوں چڑھ جاتا ہے؟"

"وقت آنے کا تو کسی کے بتائے بغیر یہ سارے فلسفے سمجھ لو گے" میں ہنس کر رہ گیا۔

میرے لیے وہ الجھن آمیز مرحلہ تھا۔ ملا سرکار کے بارے میں سب کچھ میرے علم میں تھا۔ میں پوری تفصیل میں جائے بغیر شری مان سنگھ کو صرف اتنا بتا سکتا تھا کہ وہ ایک مقابلے میں دردناک حادثے کا شکار ہو کر مارا گیا۔ لیکن مسئلہ یہ تھا کہ وہ غزالہ کو فوری طور پر سرحد پار سے نہیں بلا سکتا تھا۔ اس کے عزائم کا ٹھیک ٹھیک اندازہ لگانے کے لیے میں اسے اتنا وقت دینا چاہتا تھا کہ وہ میرے کچھ جانے سے پہلے حسب وعدہ غزالہ کو واپس لانے کی کوشش کر سکے۔

اس کے لیے ضروری تھا کہ میں چند روز کے لیے اپنے دل پر صبر کی سِل رکھ کر حالات سے سمجھوتا کر لوں اور غزالہ کو یکسر بھولا رہوں۔ اس دوران میں دوبرا کا معاملہ نمٹایا جا سکتا تھا۔

"اور اب تم دوبرا کے بارے میں کیا سوچ رہے ہو گے؟" مجھے خیالات میں کھویا ہوا دیکھ کر سلطان شاہد نے معنی خیز لہجے میں کہا۔

"غزالہ سے بھٹک کر تمہارا ذہن لامحالہ اسی کی طرف جاتا ہے۔"

"تم کہہ سکتے ہو" میں نے خفت آمیز لہجے میں کہا "بات غزالہ اور ورا کی نہیں" بلکہ ترجیحات کی ہوتی ہے۔ کیا تم بلیو کراس ڈیل کی اہمیت سے انکار کر سکتے ہو؟"

"ہرگز نہیں!" اس نے اپنا سر ہلاتے ہوئے پُرزور انداز میں کہا "میں تو یہ دیکھتا چلا آ رہا ہوں کہ جب بھی تمہاری اور اس کی ٹھن جاتی ہے تو وہ کسی نہ کسی ایسے معاملے میں ہاتھ ڈال دیتی ہے کہ ہم اپنی خونریز دشمنی کو بھول کر اس کے ساتھ مصالحت پر مجبور ہو جاتے ہیں۔"

"غنیمت ہے کہ اس بار تم نے ورا سے مصالحت کا الزام مجھ پر نہیں ڈالا۔"

"اسے تم الزام نہیں کہہ سکتے۔ ظفر نے تمہاری اور ورا کی گفتگو سننے کے بعد تمہارے منہ پر کہہ دیا تھا کہ تم دونوں کبھی ایک دوسرے پر ہتھیار نہیں اٹھا سکو گے۔ میرا اندازہ بھی کچھ ایسا ہی تھا۔ فرق اتنا ہے کہ میں اپنے قیاسات کو الفاظ میں نہیں ڈھال سکا اور ظفر نے فوراً ہی تبصرہ کر ڈالا۔ میں اس کے خیالات سے سو فیصد متفق ہوں۔"

"وقت آیا تو تم دیکھو گے کہ وہ میرے ہی ہاتھوں ماری جائے گی۔"

"وہ بھی یہی دعویٰ کرتی ہے لیکن اس کا عمل کچھ اور ہوتا ہے۔ ابھی تم شیری مان سنگھ اور ریتی کا ذکر کر رہے تھے وہاں بھی محبت اور نفرت کا کچھ ایسا ہی کھیل کارفرما نظر آتا ہے۔ فرق صرف اتنا ہے کہ وہ دونوں میاں بیوی کے رشتے میں بندھے ہوئے ہیں لیکن تمہارا اور ورا کا معاملہ تو کسی بھی خانے میں فٹ نہیں بیٹھتا۔ وہ اچھی طرح جانتی ہے کہ جب تک غزالہ زندہ ہے، وہ تمہاری توجہ حاصل نہیں کر سکتی لیکن پھر بھی وہ تمہارے پیچھے بھاگی پھر رہی ہے۔"

"تم مبالغہ آرائی کر رہے ہو۔ اس کے لیے آسان راستہ یہ ہوتا کہ وہ غزالہ کو ٹھکانے لگا دیتی لیکن اس نے آج تک غزالہ کو کوئی بڑا نقصان پہنچانے کی کوشش نہیں کی۔"

"اس میں تمہارا قصور نہیں لیکن تم کو یہ ماننا پڑے گا کہ وہ تمہیں چاہتی ہے۔ اس کی حالت مجنوں جیسی ہے جسے لیلیٰ کے ساتھ ہی اس کا کتا بھی عزیز تھا۔ حالانکہ وہ اس پر لپکتا اور بھونکتا بھی تھا۔ وہ غزالہ کو نقصان نہیں پہنچاتی کیونکہ اسے معلوم ہے کہ ایسے کسی واقعے سے تمہیں دکھ ہو گا اور تم اس سے ہمیشہ کے لیے متنفر ہو جاؤ گے۔"

"وقت ہی تمہاری ان کہانیوں کا جواب دے سکے گا" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "اب میں اسے سلو اٹیز ہونے کے بجائے بآسانی ہلاک کر سکتا ہوں۔ وہ نفرتیں جو اس کی مجبوری بنے ہوئے ہیں۔ وہ میرے ایک اشارے پر کہیں بھی دوڑی چلی آنے کی

لیکن پھر بلیو کراس ڈیل کا کیا بنے گا؟"

"بہت نازک معاملہ ہے" وہ جلدی سے بولا "اس بار ورا
انتہا خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔ ایران سے آنے والی جوہر
ڈیل کیمپ کو وہی بچا سکتی ہے۔ یا پھر ذرا ... ایجنسی
فراہمی دے کر اگر بقیہ سامان خیریت سے یہاں پہنچ گیا تو بہت بڑا
کارنامہ ہوگا۔ اس کی جگہ کسی دوسرے کو اس مشن پر مامور کیا
سب کچھ تباہ ہو جائے گا۔"

"تمہارے بتائے بغیر بھی میں یہ اچھی طرح جانتا ہوں۔ اس خطے کے حالات اس قدر نازک اور دو دھاری تلوار ہیں کہ ایران بھی ابھی ایٹمی طاقت بننے کی خواہش رکھ سکتا ہے لیکن اس کیمپ میں یقیناً ایسا سامان موجود نہیں ہوگا جسے جوڑ کر ایک ایٹمی پلانٹ کھڑا کیا جا سکے۔ ایران والے خفیہ منڈیوں کے دلالوں کے ذریعے یہ کیمپ بھاری داموں کے عوض کسی بھی ملک کو بیچ سکتے تھے لیکن انہوں نے پاکستان کی مدد کرنے کا فیصلہ کیا ہے تو اس مشن کو مکمل ہونا چاہیے۔"

"ہو سکتا ہے کہ بلیو کراس ڈیل کے ذریعے ان دونوں ملکوں میں طویل مدت پر پھیلا ہوا تعاون کا کوئی خاص منصوبہ پایۂ تکمیل تک چڑھانے کی کوششیں کی جا رہی ہوں۔" اس نے میری بات کاٹ کر کہا "ابھی میدان میں پاکستان کی خلائی کامیابیوں کا ہر طرف چرچا ہے۔ ایران کی طرف سے ملنے والی مدد کے سہارے پاکستان کے پروگرام میں سرعت پیدا ہو سکتی ہے۔ کل وہ اس پوزیشن میں آ سکتا ہے کہ ایران سمیت اپنے دوسرے دوستوں کو مدد فراہم کر سکے۔"

"یہ سب دور دراز امکانات اور قیاسات ہیں" میں نے

"سوچنے والی بات یہ ہے کہ روس کے آقاؤں کی ... کا کیا ہے! انہوں نے ایران کو ایٹمی ساز و سامان کی وہ کیمپ اس لئے میں دی تھی جب وہاں ان کا بہترین اور روایتی دوست حکمران تھا۔ وہ خلائی تسخیر کے عروج کا زمانہ نہیں تھا لیکن انہوں نے اس وقت بھی اس کیمپ میں ایسے خفیہ آلات نصب کرنے سے گریز نہیں کیا جن کی مدد سے وہ کسی بھی وقت پوری کیمپ کو جلے اور بکھرے ملبے میں تبدیل کر سکتے ہیں۔"

"اپنے مفادات کے حصول کے لیے اپنے بہترین دوستوں کی خواہشوں کو قربانی کا بکرا بنائے بغیر کوئی بھی ملک پوری دنیا پر حکمرانی کرنے کے خواب نہیں دیکھ سکتا۔ میں تمہیں ایک بات اور بھی بتا دوں۔ مجھے تو یوں محسوس ہو رہا ہے کہ وہ لوگ اپنے عزائم کی تکمیل کے لیے پاکستان کی ایٹمی کامیابیوں کو بہانہ بنا کر پیش کر رہے ہیں..."

"تمہارا مطلب ہے کہ کوئی کی کہانیاں افسانوی ...
نے حیرت سے پوچھا۔

"تم میری بات نہیں سمجھے۔ میں پاکستان کی کامیابی

وجہ نہیں گھمایا۔ جو کچھ ہوا ہے وہ واقعی قابلِ فخر اور قابلِ ذکر ہے لیکن عالمی پیمانے پر اسے بہت زیادہ بڑھا چڑھا کر کچھ اس انداز میں پیش کیا جا رہا ہے جیسے پاکستان اس علاقے میں ایک بے لگام اینٹی عفریت بننے والا ہے۔ وہ عالمی رائے عامہ کو یہ باور کرانے کی مسلسل کوششیں کر رہے ہیں کہ پاکستان کے اینٹی بلیک سیل کی وجہ سے پوری دنیا ہولناک تباہی کے کنارے پہنچ جائے گی۔"

"کیا اس طرح وہ پاکستانی عوام اور سائنس دانوں کی غیر ضروری حوصلہ افزائی نہیں کر رہے؟"

"یہ ہماری احمقانہ بھول ہوگی کہ ہم ایسی مبالغہ آمیز خبروں پر فرے اپنی گردنیں اکڑانے لگیں۔ عالمی غنڈے ہمارے خلاف مضبوط فردِ جرم کی تیاری میں لگے ہوئے ہیں تاکہ کل کو وہ ہمارے خلاف کسی لشکر کشی کا فیصلہ کریں تو دنیا ان کا ساتھ دے اور ہم بھری دنیا میں اکیلے کھڑے رہ جائیں۔ ایک چھوٹے سے ملک کے خلاف کسی عالمی طاقت کی جارحیت کی مذمت کرنے کے بجائے ہر ملک اس کی تعریف کرے گا کہ اس نے عالمی امن کے لیے خطرہ بننے والے عناصر کی سرکوبی کا دلیرانہ فیصلہ کیا۔ حالات بہت سنگین رخ پہ جا رہے ہیں۔"

"تمہاری ان باتوں سے تو ایسا محسوس ہو رہا ہے جیسے ویرا ہماری محسن بننے والی ہے۔"

"اس کے مفادات کچھ اور ہیں اس لیے اس کی سوچ بھی ہم سے مختلف ہوگی۔ البتہ اسے یہ اندازہ ہے کہ وہ ہمارے ساتھ اہم تعاون کی پیشکش کر رہی ہے۔"

"میرا خیال ہے کہ تم اس سے ابھی بات کرو" سلطان شاہ اس گفتگو سے بہت زیادہ متاثر نظر آ رہا تھا "وہ بہت زیادہ سیماب صفت ہے۔ ایسا نہ ہو کہ کسی ترنگ میں آ کر اپنا ارادہ ہی بدل دے۔"

سلطان شاہ کا وہ خدشہ بے بنیاد تھا۔ ویرا کھل کر اعتراف کر چکی تھی کہ سلور آئی کے بغیر وہ مشینیں اسے والے کارواں تک رسائی حاصل کر سکتی تھی نہ شی کے ہیروں میں لوٹ سکتی تھی۔ اس کے نزدیک دو باہمی مفادات کا ایک اہم سودا تھا اسی وجہ سے وہ کوچ کرنے کے بجائے شہر میں ڈیرے ڈالے مجھ سے رابطے کے لیے کوشاں تھی۔

سلور آئیز پہ قابض ہونے کے بعد وہ اپنے وعدوں سے منحرف ہو جاتی تو اور بات تھی لیکن میں اس کا مزاج شناس تھا مجھے پورا یقین تھا کہ مجھے متاثر اور مرعوب کرنے کے لیے وہ آخر تک اپنے الفاظ پہ ڈٹی رہے گی۔

میں نے سگریٹ سلگا کر اپ ٹیس سنبھالا اور صوفے پہ دراز ہو کر اس کا سوئچ آن کر دیا۔ اس اپ ٹیس کے ایک حصے میں فوراً ننھا سا سرخ بلب روشن ہو گیا۔

"ہیلو مسز نبیلا کنگ! اوور ٹی کا ٹنگ" قدرے توقف کے بعد میں نے اپ ٹیس پہ پیغام دیا۔

"اب میں نبیلا کنگ نہیں رہی ہوں" دوسری طرف سے فوراً ہی ویرا کی آواز سنائی دی "اب تم مجھ سے شرافت سے بات کرو گے۔ تمہیں معلوم ہے کہ میں مسز نہیں مس ہوں۔"

"تم نے مسز نہ ہونے کے باوجود ہنی مون کی راتوں اور مرادوں کے دنوں کے مزے لوٹے ہیں۔ تمہیں اس خطاب سے اتنا الرجک تو نہیں ہونا چاہیے" میں نے استہزا کے ساتھ کہا۔

"شام کے بجائے تم نے اس وقت کیوں رابطہ کیا ہے؟" اس نے موضوع بدلنے کی کوشش کی۔

"میرا خیال ہے کہ تمہارا مشن مکمل ہونے تک ہماری دشمنی کا سلسلہ موقوف ہو چکا ہے" میں نے بھی اس سے الجھنے کے بجائے معنی خیز لہجے میں کہا "اور اب ہمیں ..."

"اس کا مطلب ہے کہ تم سلور آئیز سے دستبردار ہونے کے لیے آمادہ ہو چکے ہو؟" اس نے میری بات مکمل ہونے سے پہلے مسرت آمیز انداز میں کہا "پھر کب اور کہاں آ رہے ہو؟"

"جب اور جہاں تم چاہو" ایک بنیادی فیصلہ کر لینے کے بعد میں نے غیر ضروری بحث سے گریز کرتے ہوئے کہا۔

"شہر کے کسی ہوٹل میں مل لیتے ہیں؟" قدرے توقف کے بعد اس کی تفکر آمیز آواز ابھری۔

"اپنا گھر نہیں دکھانا چاہتیں تو ادھر آ جاؤ۔ یہ غریب اور اس کا غریب خانہ تمہارا دیکھا بھالا ہے۔"

"کیا تم واقعی سنجیدہ ہو اور کھلے دل سے بات کر رہے ہو؟" اس کی آواز تحیر آمیز تھی۔

"تم مجھ پہ پوری طرح اعتبار کر سکتی ہو۔ میں جب بھی ماروں گا تمہیں للکار کر ماروں گا۔ تم جیسی نرم و نازک عورت کو دھوکے سے پکڑنا میرے جمالیاتی ذوق کے خلاف ہوگا۔"

"مجھے یقین نہیں آ رہا کہ تم نے میرے منزل کے دوسرے اغوا کے جرم کو اتنی جلدی معاف کر دیا ہے۔"

"اس بھول میں نہ رہنا" میں نے فوراً ہی اس کی تصحیح کی "فی الحال میں نے کھاتے بند کر کے دشمنی کا حساب معطل کر دیا ہے۔ جس دن ایران سے تمہاری کامیابی کی خبر آئی یہ کتابیں دوبارہ کھل جائیں گی۔ تم نے بلیو کراس ڈیل کے بارے میں جو کچھ سوچا ہے وہ قابلِ قدر ہے۔"

"فی الحال یہ بھی غنیمت ہے۔ لیکن میں ایک فوری مشکل سے دوچار ہو گئی ہوں۔"

"میں مل بیٹھنے کی بات کر رہا ہوں اور تم مشکل لے بیٹھیں!" میں نے جھلا کر کہا۔

"مشکل یہ ہے کہ میں اپنے ٹھکانے سے باہر نکل سکتی ہوں نہ تمہیں بلا سکتی ہوں۔"

"یعنی گلے کی ہڈی کی طرح کہیں بیچ میں پھنس کر رہ گئی ہو؟" میں نے پوچھا۔

"میں بابر اسکوائر کے فلیٹ نمبر بارہ میں مقیم ہوں۔ پچھلے کئی گھنٹوں سے ایک مشتبہ آدمی اس عمارت کے آس پاس منڈلا رہا ہے۔ مجھے شبہ ہے کہ وہ میری کیسٹ کا کوئی ناؤٹ ہے اور اس نے میری کسی بے پروائی کی وجہ سے میری جھلک دیکھ لی ہے۔"

"تمہارا مطلب ہے کہ وہ تمہارے فلیٹ کی نگرانی کر رہا ہے جس کی وجہ سے تم وہاں محصور ہو کر رہ گئی ہو؟"

"غالباً میں یہی کہہ رہی ہوں" اس کی جلی بھنی آواز ابھری۔

"برقع اوڑھ کر نیچے اترو اور اس کے سر پر پہنچ کر کرارے کا ایک ہاتھ مار کر اس کا منکا توڑ دو۔ اس میں اتنی پریشانی کی کیا بات ہے؟" مجھ سے پہلے سلطان شاہ بول پڑا۔

"اس سے کہو کہ اپنی ننھی سی عقل پر زیادہ زور نہ ڈالے" دریا کی خفگی آواز سنائی دی "میں کسی بھی صورت میں اس کے سامنے آنے کا خطرہ مول نہیں لینا چاہتی۔ وہ کافی دیر سے یہاں منڈلا رہا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اس نے اپنے کچھ ساتھیوں کو بھی یہاں بلا لیا ہو۔"

"میں پوری صورت حال سمجھ چکا ہوں۔ یہ بتاؤ کہ تم مجھ سے کیا چاہتی ہو؟"

"تم جھپٹ کر ان کا دھیان بٹاؤ۔ میں اس افراتفری کا فائدہ اٹھا کر یہاں سے نکل جاؤں گی۔ بعد میں تم بھی اپنی راہ لینا۔"

"وہ فلیٹ ان کی نظروں میں آ گیا ہے تو تم دوبارہ ادھر کا رخ نہیں کر سکو گی۔"

"ضرورت ہی کیا ہے؟ میں یہاں کرائے پر رہ رہی ہوں۔ کہیں اور چلی جاؤں گی... بلکہ اب تو میں تمہارے ساتھ بھی رہ سکتی ہوں۔ تمہارے ملک میں اکیلی عورت لوگوں کی غیر ضروری توجہ کا مرکز بن جاتی ہے۔ ساتھ رہنے میں مجھے خاصی سہولت رہے گی۔"

"تم بلاوجہ ہمارے گلے پڑنے کی کوشش کر رہی ہو" اس بار بھی سلطان شاہ خاموش نہ رہ سکا۔ "دشمنی معطل ہونے کا یہ مطلب نہیں کہ تم چاروں ہاتھ پیروں سے ہمارے سر پر سوار ہو جاؤ۔ یہ فلیٹ ہمارا نہیں بلکہ جہانگیر کا ہے۔ اسے پتا چل گیا کہ ہم نے اس کے بیٹے کو اغوا کرنے والی کو یہاں رکھا ہوا ہے تو وہ ہمیں بھی نکال باہر کرے گا۔"

"وہ لیلیٰ کے سامنے سر نہیں اٹھا سکتا۔ بچے کی تلاش میں لیلیٰ نے دلچسپی نہ لی ہوتی تو پورے شہر کی پولیس مہینوں اس کا سراغ نہیں لگا سکتی تھی اور پھر میں نے اسے کوئی نقصان نہیں پہنچایا۔ اسے شہر کے بہترین کیئر سینٹر میں داخل کرایا تھا۔"

"بچے کا کچھ بگڑا نہیں بگڑا لیکن اس کی ماں تباہی کے دہانے پر پہنچ گئی" میں نے منافقانہ لہجے میں کہا "وہ تمہیں کبھی معاف نہیں کرے گی۔"

"میں اس سے مل تو اسے ضرور منالوں گی لیکن تم دونوں کو سمجھانا میرے بس سے باہر ہے" اس کی چڑچڑی آواز سنائی دی "تم دونوں بوڑھی عورتوں کی طرح الٹھ لے کر میری بات کے پیچھے پڑ جاتے ہو۔"

"نانجام تجربہ ہونے کی وجہ سے ہم فرض کیے لیتے ہیں کہ سب کچھ ٹھیک رہا ہوگا..."

اس نے تحقیر زدہ انداز میں میری بات کاٹ دی "اخاہ! آج تو تم انگریزی محاورے کا اردو ترجمہ کر رہے ہو۔ غنیمت ہے کہ تم اس معقول محاورے سے واقف ہو ورنہ..."

"ورنہ کی بات چھوڑو!" اس بار سلطان شاہ نے کھنکتے ہوئے لہجے میں دخل اندازی کی تھی "ورنہ کچھ بھی نہ ہونا۔ چھری خربوزے پر گرے یا خربوزہ چھری پر، نتیجہ خربوزے کی تباہی کی صورت میں برآمد ہوتا ہے۔ تمہارا کچھ بھی نہیں بگڑنا۔"

"میں کہہ چکی ہوں کہ تم اپنی زبان بند رکھو۔ میں ذیشی سے بات کر رہی ہوں" ایر پیس پر دریا کی خفگی آواز ابھری "وہی بچکانی باتوں کا جواب دے سکتا ہے۔"

"میں تمہاری مرضی کا پابند نہیں ہوں۔ ذیشی نے منع کیا تو تمہیں تمہارے حال پر چھوڑ دوں گا۔ ورنہ میں عام طور پر ایسے سوہنا یا بہن جیسی پسند نہیں کرتا۔"

"میں وہاں آ کر تمہارا دماغ درست کر دوں گی۔ تم نے خود کو کیا سمجھ رکھا ہے؟"

میں نے آنکھوں ہی آنکھوں میں سلطان شاہ کو خاموش رہنے کا اشارہ کیا اور ایر پیس میں کہا "تم بلاوجہ گرمی دکھا رہی ہو۔ تم اچھی طرح جانتی ہو کہ سلطان شاہ تم سے بازی مانے بغیر کئی دن تک بے معنی بحث میں مصروف رہ سکتا ہے۔"

"پھر تم کیا کرنے کا ارادہ رکھتے ہو؟" قدرے توقف کے بعد دریا نے سوال کیا۔

"میں ابھی آتا ہوں۔ تمہیں یقین ہے کہ وہ اکیلا ہی ہے؟" میں نے پوچھا۔

"میں فلیٹ میں محصور ہوں اس لیے کچھ نہیں کہہ سکتی۔ میں نے صرف اسی کو دیکھا ہے مگر میری چھٹی حس بتا رہی ہے کہ وہ اکیلا نہیں ہوگا۔ تمہیں دیکھ بھال کر اس پر ہاتھ ڈالنا ہوگا۔"

میں نے اس مشتبہ آدمی کا حلیہ دریافت کیا اور دریا مجھے تفصیل بتانے لگی۔

○☆○

ایک مرتبہ پھر وہ میرا کا فضہ در پیش تھا اور وہ مافیا کے ناپسندیدہ افراد کی فہرست میں شامل تھی اس لیے میں دھڑکے کی چوٹ پر میرا سے کام لے سکتا تھا۔

اسی صبح میری حبیب جیوانی سے بات ہو چکی تھی۔ وہ ذاتی وجوہ کی بنا پر چند روز کے لیے اپنے گھر ہی میں مقیم تھا۔ اس لیے مجھے ٹریڈ لائن کے معاملات اور عملے پر پوری بالادستی حاصل تھی۔ میں چاہتا تو وہاں سے بھاری لاؤ لشکر بھی طلب کر سکتا تھا لیکن میں

نے صرف شیر شاہ کو پوری رازداری کے ساتھ بابر اسکوائر پہنچنے کی ہدایت کی تھی۔ اسے متوقع شکار کا حلیہ بھی بتا دیا گیا تھا تاکہ وہ ہڑبڑاہٹ میں اس کے سامنے آنے کی حماقت نہ کر بیٹھے۔

اس کی ضرورت اس وجہ سے پیش آئی کہ میں فلیٹ کو دربا کے لیے خالی نہیں چھوڑنا چاہتا تھا۔ وہ موقع پاتے ہی بابر اسکوائر سے فرار ہو کر سیدھی ادھر ہی آتی اور میدان صاف پا کر سلور ایئرز کی تلاش میں پورے فلیٹ کو تہ و بالا کر سکتی تھی۔ اپنی دیگر مجرمانہ خوبیوں کے ساتھ ہی اسے یہ مہارت بھی حاصل تھی کہ مضبوط اور خطرناک ترین قفل بھی اس کے ہاتھوں کا لمس محسوس کر کے پگھل جایا کرتے تھے جب کہ سلور ایئرز اسی فلیٹ کی ایک مستقل دیوار گیر الماری کے چور خانے میں پوشیدہ تھیں۔ سلطان شاہ کی موجودگی میں وہ فلیٹ میں زیادہ چھیڑ چھاڑ کی جرأت نہیں کر سکتی تھی۔ اس لیے سلطان شاہ کا وہاں موجود رہنا ضروری تھا۔ دوسری طرف دشمن کی تعداد کا مجھے کوئی اندازہ نہیں ہو سکا تھا۔ اگر وہ ایک سے زیادہ ہوتے تو ان سے نمٹنے یا انہیں الجھانے کے لیے ضروری تھا کہ میرے ساتھ کوئی مددگار یا سہل الفاظ میں "قربانی کا بکرا" ہو جو مشتبہ فرد سے براہ راست جا ٹکرائے اور میں دور رہ کر اس کے متوقع حامیوں پر نظر رکھنے کی کوشش کرتا۔

ان مقاصد کے حصول کے لیے میں نے شیر شاہ کی مدد تو لی تھی لیکن تھوڑی سی تبدیلی کے ساتھ اسے اصل واقعات سے آگاہ کر دیا تھا تاکہ وہ بے خبری میں نہ مارا جائے۔

مجھے معلوم تھا کہ بابر اسکوائر سے فرار ہونے کے بعد دربا کو دوبارہ ادھر کا رخ نہیں کرنا تھا اس لیے میں نے شیر شاہ کو بتا دیا تھا کہ مجھے بابر اسکوائر میں دربا کی موجودگی کا شبہ تھا۔ وہ ایک ایسا شک تھا جس کی تصدیق بعد میں بھی کی جا سکتی تھی۔ دربا کی تصویر دکھا کر اس عمارت کے بیشتر مکین یہ بتا سکتے تھے کہ دربا ایک دو روز سے اسی عمارت میں مقیم تھی۔

میں نے اپنے مقاصد کے حصول کے لیے اصل کہانی میں صرف اتنی ترمیم کی تھی کہ دربا کے فلیٹ کی نگرانی کرنے والے کو اس کا محافظ بتا دیا تھا اور شیر شاہ کو یہ پٹی پڑھائی تھی کہ اسے اور اس کے ساتھیوں کو زیر کرنے کے بعد ہم دربا کو آسانی کے ساتھ اپنا قیدی بنا سکیں گے۔"

بابر اسکوائر شہر کے گنجان آباد اور بارونق علاقے کے عقبی حصے میں واقع تھا۔ میں نے وہاں پہنچتے ہی اس دراز قامت کو دیکھ لیا جس کی طرف سے دربا فکر مند تھی۔ وہ اپنے حلیے اور وضع قطع سے ہی اوباش فطرت معلوم ہو رہا تھا۔ اس کا لباس تیسرے درجے کے عامیانہ بدمعاشوں کی طرح شوخ اور بہت زیادہ بے ڈھنگا تھا جس کی بنا پر اسے دور سے بھی پہچانا جا سکتا تھا۔

ان دنوں مجھے شہر میں کئی دشمنوں کی طرف سے خطرات درپیش تھے اس لیے میں نے کار کے بجائے ٹیکسی میں سفر کرنے کو ترجیح دی تھی۔ میں ٹیکسی چھوڑ کر آگے بڑھا تو مخالف فٹ پاتھ پر وہ بدمعاش نظر آ گیا۔ میں رک کر سگریٹ سلگانے میں مصروف ہو گیا۔

میں دیا سلائی بجھانے بھی نہ پایا تھا کہ یک بیک ابھرنے والے شور نے مجھے چونکا دیا۔

لمحہ بھر بعد ہی پوری صورتِ حال واضح ہو گئی اور میں ایک گہرا سانس لے کر رہ گیا۔

شاید شیر شاہ کہیں چھپ کر اپنے شکار کی نگرانی کر رہا تھا اسی وجہ سے اس نے مجھے دیکھ لیا مگر میں اسے دیکھنے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔ مجھے دیکھ لینے کے بعد اس کے لیے خود پر قابو پائے رکھنا دشوار ہو گیا اور وہ باہر نکل کر کسی بہانے سے اپنے شکار سے الجھ پڑا۔

شیر شاہ کا حریف بہت مضبوط اور توانا تھا لیکن وہ اپنی بے خبری کی وجہ سے بجلی کی طرح شیر شاہ کے عتاب میں آ گیا۔ میرے متوجہ ہونے سے پہلے انہوں نے ایک دوسرے کے ساتھ کیا سلوک کیا؟ وہ میرے علم میں نہیں تھا لیکن جب میں تماشائیوں کے حیرت زدہ شور پر اس طرف متوجہ ہوا تو شیر شاہ اپنے حریف کو چند فٹ پاتھ پر گرا کر اس کے سینے پر سوار ہو چکا تھا اور وحشیانہ انداز میں اس کے جبڑوں پر مکے برسا رہا تھا۔

میرے لیے وہ صورتِ حال خاصی اطمینان بخش تھی۔ شیر شاہ نے ضرورت سے زیادہ عجلت دکھائی تھی لیکن اس نے اپنے حریف کو زمین بوس کر کے اپنا مقصد حاصل کر لیا تھا۔

میں نے اس طرف پیش قدمی کرتے ہوئے متلاشی نظروں سے گرد و پیش کا جائزہ لیا لیکن دراز قامت کی حمایت پر کہیں بھی کوئی تشویش انگیز ردِعمل دیکھنے میں نہیں آیا۔

دراز قامت جسمانی اعتبار سے شیر شاہ پر برتری رکھتا تھا۔ اچانک گھیر لیے جانے کے صدمے سے نجات ملتے ہی اس نے پینترے بدلنے شروع کر دیے۔ میرے وہاں پہنچنے سے پہلے ہی شیر شاہ کو وہ اپنے سینے پر سے اچھال پھینکنے میں کامیاب ہو گیا۔ میرا خیال تھا کہ اب شیر شاہ کو بھی خاصی بے رحمانہ مار سہنی ہو گی لیکن دراز قامت نے اپنے قدموں پر کھڑے ہوتے ہی ایک حیرت ناک حرکت کی اور شیر شاہ پر جوابی حملہ کرنے کے بجائے پلٹ کر بھاگ لیا۔

میرے دیکھتے ہی دیکھتے وہ فٹ پاتھ کے کنارے کھڑی ہوئی ایک سیاہ کار کی اگلی نشست پر گھسا۔ شاید اس کار کا انجن پہلے سے بیدار تھا کیونکہ اس کا دروازہ بند ہونے سے پہلے ہی کار تیزی کے ساتھ حرکت میں آئی اور آناً فاناً میں وہاں سے بہت دور نکل گئی۔

"سالا جیب کترا تھا۔" میں قریب پہنچا تو شیر شاہ تماشائیوں کے سامنے اپنے جھگڑے کی وضاحت کر رہا تھا۔ "مقابلے پر ٹھہرتا تو مار مار کر اس کا چہرہ بگاڑ دیتا۔"

شوقین اور پیشہ ور تماشائیوں کے لیے وہ انکشاف سنسنی خیز ثابت ہوا۔ مجمع میں یک رخت کئی حیرت زدہ اضطراری آوازیں ابھریں۔ ہر ایک کو یہی قلق تھا کہ شیر شاہ نے بھگوڑے جیب کترے

کی اصلیت کا اظہار کرنے میں تاخیر سے کام لیا ورنہ وہ بھی اسے دو چار خنجر گھونپنے اور لاتیں رسید کر لیتا۔

مجھے دیکھ کر شبیر شاہ اس بھیڑ سے نکل آیا۔ کچھ دور تک ہم ایک دوسرے سے لاتعلقی اختیار کیے آگے پیچھے چلتے رہے پھر ایک موڑ پر وہ میرے برابر میں آگیا۔

"شاباش" تم نے خاصی دلیری کا مظاہرہ کیا۔ اب میدان صاف ہے۔" میں نے اس کی تعریف کی۔

"میرا خیال ہے کہ کار والے کے علاوہ اس کا کوئی اور ساتھی نہیں تھا۔"

میں نے اثبات میں سر ہلایا اور اسے ساتھ لے کر سڑک عبور کی کیونکہ باربرا اسکواڈ کی عمارت اسی طرف واقع تھی اور میں اس بار شبیر شاہ کو ویرا کے مسکن تک لے جانے کے موڈ میں تھا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ ویرا فساد سے فائدہ اٹھا کر فرار ہو چکی ہوگی اور جب ہم اس کے فلیٹ پر پہنچیں گے تو وہاں کچھ بھی باقی نہ رہا ہوگا۔ اس طریقہ کار کا واحد فائدہ یہ تھا کہ شبیر شاہ میری طرف سے حبیب جیوانی کو یقین دلا سکتا تھا کہ میں واقعی ویرا کے خون کا پیاسا ہو رہا تھا۔

"تمہاری جیب میں کوئی ہتھیار موجود ہے؟" میں نے اس ڈرامے میں جان ڈالنے کے لیے سرگوشیانہ لہجے میں اس سے پوچھا۔

"بھیں بور کا بھرا ہوا آٹومیٹک ہے" اس نے اپنی داہنی جیب تھپتھپاتے ہوئے کہا "کہو تو اس کا سیفٹی کیچ ہٹالوں؟"

"ہمیں پہلی منزل کے فلیٹ نمبر بارہ پر دھاوا بولنا ہے۔ ویرا بہت چالاک اور مکار عورت ہے۔ اسے ذرا سا بھی موقع مل گیا تو وہ کسی چھلاوے کی طرح غائب ہو جائے گی۔ اس کے فرار ہونے کا خطرہ نظر آئے تو بے دریغ فائر کر دینا۔ اب ہم اسے ڈھیل نہیں دے سکتے۔"

"تم فکر نہ کرو" وہ فخریہ لہجے میں بولا "آج میرے سر پر بھی خون سوار ہے۔ وہ بچ کر نہیں جا سکے گی۔"

میں اس ڈرامے کو زیادہ طول نہیں دینا چاہتا تھا اس لیے میں نے دھڑکتے دل سے بارہ نمبر فلیٹ پر کئی بار ڈور بیل بجائی مگر اندر سناٹا چھایا رہا۔ شبیر شاہ نے دھیمی اور ہیجان انگیز آواز میں دروازہ توڑ کر اندر گھسنے کا مشورہ دیا مگر میں اسے گھور کر رہ گیا۔

چوتھی طویل گھنٹی پر وہی ہوا جو میں چاہ رہا تھا۔ چند ثانیوں کے فلیٹ کا دروازہ کھلا اور ایک ادھیڑ عمر مگر صحت مند عورت ہمارے سامنے آگئی۔

"خالی فلیٹ میں مسلسل گھنٹیاں بجا کر تم کیا کرنا چاہ رہے ہو؟" اس نے ہم دونوں کو سر سے پیر تک گھورتے ہوئے چڑچڑے لہجے میں پوچھا "کیا دروازے سے جواب لینا چاہتے ہو؟"

"خالی فلیٹ؟" میں نے بوکھلاہٹ کی اداکاری کرتے ہوئے کہا۔

"مگر ہمیں تو بتایا گیا تھا کہ یہاں مسز تھیلما کنگ رہتی ہے" ہم اسی سے ملنے آئے ہیں۔"

"ہو سکتا ہے کہ اس کا نام یہی ہو لیکن میں نے اس سفید فام عورت کو چند منٹ پہلے باہر جاتے ہوئے دیکھا ہے۔ اس کے لیے کوئی پیغام ہو تو مجھے بتادو لیکن اس بے ہودہ گھنٹی پر مشق نہ کرو۔ اس کی کرخت آواز سے مجھے ہیجان ہونے لگتا ہے۔"

میں نے بے بسی سے شبیر شاہ کی طرف دیکھا اور کہا "ہم دوبارہ آئیں گے۔ ہمارا اس سے ملنا ضروری ہے۔ آپ کو جو زحمت ہوئی اس کے لیے ہم معذرت خواہ ہیں۔"

چڑچڑی بڑھیا نے اس وقت تک اپنے فلیٹ کا دروازہ بند نہیں کیا جب تک ہم نے زینے اترنے شروع نہ کر دیے۔ شبیر شاہ اس بڑھیا کی مداخلت پر بری طرح جھنجھلایا ہوا تھا مگر میرے لحاظ میں خاموش تھا۔

شبیر شاہ کے لیے وہ ایک اہم مشن تھا۔ جس کی کامیابی اس کا مستقبل بنا سکتی تھی اس لیے وہ کچھ بعد دیگرے متعدد متبادل تجاویز پیش کرتا رہا اور میں اس کے ہر منصوبے میں کوئی نہ کوئی خامی نکال کر اسے مسترد کرتا رہا۔ آخر کار میں نے اسے ویرا کے فلیٹ کی نگرانی پر مامور کرتے ہوئے اپنا فون نمبر دیا اور اسے ہدایت کی کہ وہ رات کے دس بجے تک فلیٹ پر کڑی نگاہ رکھے اور ویرا کے نظر آتے ہی مجھے فون پر مطلع کر دے۔

"اور اگر وہ دس بجے تک واپس نہ آئی؟" اس نے جھنجھلاتے ہوئے پوچھا۔

"میں اس معاملے میں تمہارے علاوہ کسی اور کو اعتماد میں نہیں لینا چاہتا۔ میرا بس چلے تو میں ویرا کی واپسی تک تمہیں یہیں روکے رکھوں لیکن تم بھی انسان ہو۔ تمہاری قوت برداشت کی ایک حد ہے۔ اس کے بعد تمہیں آرام کی ضرورت محسوس ہونے لگے گی۔ اسی وجہ سے میں نے دس بجے کی حد مقرر کی ہے۔"

"تم اپنے ماتحتوں کا بہت خیال رکھتے ہو" باس!" وہ ممنونیت سے لبریز آواز میں بولا "جب تک میرے اعصاب میں دم خم ہے میں یہیں ڈٹا رہوں گا۔ آخر کار وہ یہیں واپس آئے گی۔"

"گڈ! یہ بہت اچھی بات ہے۔ اس دوران میں تم اس کے بارے میں معلومات بھی جمع کر سکتے ہو۔ جب بھی تم واپس لوٹنا چاہو چلے جانا مگر مجھے فون کرنا نہ بھولنا تاکہ میں کوئی متبادل بندوبست کر سکوں" میرے ان فقروں پر اس کا سینہ پھول گیا۔ اس کے لیے یہ احساس باعث فخر تھا کہ میں نے اسے ایک اہم مشن پر مامور کیا ہے۔

اسے بیکار سے ٹال کر میں نے ایک تیر سے دو شکار کرنے کی کوشش کی تھی۔ اول تو بانیا والوں کو اس امر کا ٹھوس ثبوت فراہم کر دیا تھا کہ میں پورے خلوص سے ویرا کی گھات میں لگا ہوا تھا اور ہیروئن کی مقامی منڈی پر سے شی کا راج سا دوسرا ختم کر کے لانا!

بالادستی قائم کی جاسکے۔ دوم یہ کہ میں مفرور ویرا کی تلاش کے بہانے غیر معینہ مدت کے لیے ڈیوٹی سے غائب رہ سکتا تھا۔

میں واپس فلیٹ پہنچا تو ویرا وہاں موجود تھی۔ وہ مجھ سے بڑی گرم جوشی سے ملی۔ ادھر اُدھر کی باتیں کر کے وہ مطلب پر آگئی۔ "معاہدے کے مطابق سلور انٹیز میرے حوالے کرو تاکہ قصہ ختم ہو اور میں اپنے مشن پر روانہ ہو جاؤں۔"

"ایسی بھی کیا عجلت ہے؟" میں نے اس کا ہاتھ تھامتے ہوئے ملائمت سے کہا۔ "اپنے فلیٹ سے فرار ہو کر آئی ہو تو اب تھوڑی دیر کے لیے اطمینان سے ہمارے پاس بھی بیٹھو!"

"بیٹھوں گی کیوں نہیں، اصرار کرو گے تو لیٹ بھی جاؤں گی۔" اس نے استہزائیہ لہجے میں کہا "لیکن پہلے سلور انٹیز میرے حوالے کر دو، باقی باتیں بعد میں ہوں گی۔"

میں اسے سلطان شاہ کے ساتھ وہیں چھوڑ کر کمرے سے باہر نکل گیا۔

میرے خفیہ اور محفوظ ٹھکانے پر سلور انٹیز جوں کی توں موجود تھیں۔ میں نے وہاں سے دو طلائی سکے نکالے جن پر چاندنی میں حسین اور خوابناک انگور اپنی تمام تر جزئیات کے ساتھ ڈھلی ہوئی تھی۔

میں نے واپس آتے ہی وہ دونوں سکے ویرا کے سامنے پھینک دیے۔

"یہ کیا؟" اس نے حیرت سے کہا "یہ تو صرف دو سلور انٹیز ہیں۔"

"تمہاری گنتی واقعی قابلِ رشک ہے۔" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔ "یہ دو ہی ہیں۔"

"تیسری کہاں ہے؟" ویرا نے اضطراری انداز میں سوال کیا۔ دونوں سکے اس نے اٹھا لیے تھے۔

"شاید میرے ماتھے پر لکھ آئی ہو۔" میں نے تمسخر آمیز انداز میں کہا۔

"تم اس کا کیا کرو گے؟ وہ بھی مجھے دے دو!" اس نے حریصانہ لہجے میں کہا۔

"جو کچھ طے ہو چکا ہے، اس سے تجاوز کرنے کی کوشش نہ کرو۔" میں نے کہا۔ "کل کیا صورت حال ہو گی، اس کے بارے میں نہ تم کچھ جانتی ہو، نہ مجھے کوئی علم ہے۔ اس لیے فی الحال دو پر ہی گزارا کرو۔ ان کی مدد سے تم نہ صرف بلیچ کر اس ڈیلی والا کام سر انجام دے سکتی ہو بلکہ حمی لامبذ کو بھی خوش کر سکتی ہو۔"

"یہ عورت آفت کی پرکالہ بلکہ شیطان کی خالہ ہے۔" سلطان شاہ نے کسی بھی قسم کی نفرت یا برہمی کا اظہار کیے بغیر مجھ سے کہا۔ "اس کی رفاقت سے تمہیں فائدہ ضرور پہنچتا ہے لیکن یہ معلوم نہیں ہو سکتا کہ وہ فائدہ کس وقت خسارے میں تبدیل ہو جائے گا۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ تھوڑی سی ورزش کے بعد تمہاری عقل بھی کھل گئی ہے۔" ویرا نے اپنی مذاقی خوش دلی کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا "پرکالہ اور خالہ کا قافیہ ملاتے ہوئے تم یہ بھول گئے کہ سلطان اور شیطان ایک دوسرے سے بہت ملتے جلتے ہیں۔ اس حوالے سے تم مجھے اپنی خالہ مان لو تو ہمارے سارے جھگڑے طے ہو سکتے ہیں۔"

اس سے بات ختم کرتے ہی ویرا میری طرف متوجہ ہو گئی۔ "تم ٹی سے ہمیشہ کے لیے اپنا تعلق ختم کر چکے ہو، سلور انٹی تمہارے کسی کام نہیں آئے گی کیونکہ اب ٹی نے تمہارا پیچھا ہی چھوڑ دیا ہے۔ اس ایک سلور انٹی سے تم کیسے اور کس لیے رکھو گے؟"

"برے وقت میں کھوٹا سکہ بھی کام آجاتا ہے۔ پھر یہ تو ٹی کا بیش قیمت طلائی سکہ ہے۔ نہ جانے کب اور کہاں کام آجائے۔ اس بارے میں ضد کر کے بدمزگی پیدا نہ کرو۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔

"ٹھیک ہے۔" وہ اپنے لیے سگریٹ سلگاتے ہوئے بولی۔ "پھر مجھے نکلنا چاہیے۔ تمہارے چکر کی وجہ سے میں نے ابھی تک ایران جانے کا کوئی بندوبست نہیں کیا ہے۔"

"تم اپنی مرضی کی مالک ہو۔" میں نے معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "تم میرے اصرار پر انکار کرنے کی صلاحیت رکھتی ہو۔ ویسے بھی تمہارا کام میری نگاہ میں بہت اہم ہے۔"

"ابھی بس پر بات کرتے ہوئے تو تم نے ہمارے ساتھ رہنے کا ارادہ ظاہر کیا تھا؟" سلطان شاہ بولا۔

"تم جیسے بے مصرف اور ناکارہ آدمی کے ساتھ رہ کر میں کیا کروں گی؟" ویرا کو اس پر فقرہ کسنے کا موقع مل گیا۔ "یہ بات ڈیلی نے کہی ہوتی تو اس پر غور بھی کیا جا سکتا تھا۔۔ آج تو تمہارے چکر کی وجہ سے ڈیلی نے بھی پینے پلانے کی بات نہیں کی۔ اتنے دنوں بعد ملاقات ہوئی ہے اور یہ مجھے سوکھا ٹرخا رہا ہے۔"

"فکر نہ کرو، ہم لوگ مہمان نوازی کے آداب سے واقف ہیں۔ تم آرام سے بیٹھو، میں ابھی تم کو گیلا کرنے کا بندوبست کرتا ہوں۔" میں نے اسے رکنے پر آمادہ پا کر جلدی سے کہا۔

"خدا کی پناہ!" سلطان شاہ حیرت سے آنکھیں نکال کر بولا "تم لوگ دن دہاڑے شراب نوشی کرو گے۔ میں نے تو سنا ہے کہ باقاعدہ شرابی بھی سورج ڈھلنے کے بعد ہی اپنی محفل سجاتے ہیں۔"

"شرم کی بات ہے کہ ڈیلی جیسے آدمی کے ساتھ رہ کر بھی تم کچھ نہیں سیکھ سکے۔" ویرا ہاتھ آیا ہوا کوئی موقع ضائع کرنے پر آمادہ نہیں تھی۔ "دن کو سفید شراب پی جاتی ہے، دھندلکا چھانے پر سنہرے رنگ کی شراب چلنے لگتی ہے۔ تمہیں آج تک یہ بھی پتا نہیں چل سکا کہ جن اور وہسکی میں کیا فرق ہے؟ میں نے تو تمہارے کسی بڑے شاعر کے بارے میں سنا تھا کہ کسی نے اسے وقت کے بارے میں ٹوک دیا تھا تو اس نے فوراً ہی منہ توڑ جواب دیا تھا کہ شراب گھڑی نہیں بلکہ گھڑے سے پی جانے والی شے ہے۔۔۔"

"نہیں بس!" میں نے ہاتھ اٹھا کر دیبا کو خاموش کر دیا۔ "تم بلا وجہ بات نہ بڑھاؤ۔ معلوم ہوتا ہے کہ تمہیں بھی سلطان شاہ سے الجھنے میں لطف آتا ہے۔" پھر میں فوراً ہی سلطان شاہ کی طرف متوجہ ہو گیا۔ "ہم لوگ ایک دو گھنٹے تک بیٹھیں گے۔ اگر تم چاہو تو اس دوران میں اپنا بازار کا کام نمٹا سکتے ہو۔"

سلطان شاہ میرا اشارہ سمجھ کر فوراً ہی اٹھ گیا۔ "بازار نہ گیا تو رات کو ہوٹلوں کے باسی کھانے پر گزارا کرنا پڑے گا۔ میری واپسی چار بجے تک ہوگی۔" میں نے تفہیمی انداز میں سر ہلایا اور وہ وہاں سے چلا گیا۔

تخلیہ ہوتے ہی دیبا کے ہونٹوں پر معنی خیز مسکراہٹ ابھر آئی اور وہ خطرناک نگاہوں سے مجھے گھورنے لگی۔

"یہ نہ بھولو کہ سلطان شاہ راستے میں سے بھی واپس آسکتا ہے۔" میں نے اپنی جگہ چھوڑتے ہوئے کہا۔

"یہ میں بھی جانتی ہوں۔ شہر میں زلزلہ بھی آ جائے تو وہ چار بجے سے پہلے اس عمارت میں قدم نہیں رکھے گا۔ تم دونوں کے ساتھ رہ کر میں بھی اتنی بات سمجھنے لگی ہوں۔"

فلیٹ کے کیبنٹ میں میرا ذخیرہ موجود تھا۔ گلاس، آئس باکس، ٹانک واٹر اور لندن ڈرائی جن کی بوتل لے کر میں ڈرائنگ روم میں آیا تو دیبا اپنے ریشمی بیگ میں سے آئینہ نکال کر اپنا میک اپ درست کر رہی تھی۔ اس کے کھلے ہوئے ریشمی بیگ میں اس کا خودکار پستول چمک رہا تھا۔

دونوں گلاس دیبا نے اپنے مرمریں ہاتھوں سے بنائے پھر اپنا گلاس میری طرف لہراتے ہوئے کہا "چیئرز۔ تمہاری غزالہ کی خیریت اور سلامتی کے نام۔"

میں نے چیئرز کہہ کر اپنا گلاس ہولے سے اس کے گلاس سے ٹکرایا۔ کمرے کی فضا میں شیشے کا ہلکا سا ترنم گونجا اور میں نے ایک بڑا گھونٹ اپنے معدے میں اتار لیا۔ اس لمحے میں نے محسوس کیا کہ دیبا کے نفس کی رفتار قدرے بڑھی ہوئی تھی اور کمرے کی پرسکوت فضا میں اس کے گرم گرم سانسوں کی ہلکی سی آواز گونج رہی تھی۔

"میں دو چار دن رہنے کے ارادے سے یہاں آئی تھی۔" اس نے سگریٹ کے چند گہرے گہرے کش لینے کے بعد دھیمی آواز میں کہا "مجھے افسوس ہو رہا ہے کہ یہ ہماری آخری ملاقات ہو یا نہ ہو لیکن ہم ایک طویل عرصے تک ایک دوسرے سے نہیں مل سکیں گے۔ شاید مجھے ایران سے ہی آگے جانا پڑ جائے۔"

"میرے اور تمہارے راستے مختلف ہیں۔" میں نے اس کے موڈ کا اندازہ لگاتے ہوئے سنجیدگی سے کہا۔ "تم اب بھی شی سے وابستہ ہو کیونکہ وہ تمہارے باپ کی تنظیم ہے۔ اسے برا بھلا کہنے کے باوجود تم لاشعوری طور پر اسی کی طرف جلد میں اپنی زندگی گزارنا چاہتی ہو مگر میں بھی لاتعلق اور شی کا بدترین دشمن ہوں۔ اس کے باوجود میں تمہاری نیکی اور کامیابی کے لیے دعا گو ہوں لیکن شرط صرف اتنی ہوگی کہ آئندہ میرا راستہ کاٹنے کی کوشش اور نہ ہی میرے ملک کے خلاف کسی سازش میں شریک ہو۔ دونوں باتوں سے بچتی رہو گی تو ہم اچھے دوستوں کی طرح رہیں گے ورنہ محاذ آرائی چلتی رہے گی۔"

"دوست!" اس نے گلاس سے ایک لمبا گھونٹ لے کر حسرت بھری آواز میں کہا۔ "میں ایک رشتے کے لیے تیار ہوں۔ کاش تم نے بھی مجھے دوست سمجھا ہوتا۔"

"یہ دوستی نہیں تو اور کیا ہے کہ ہم دونوں اس وقت یہاں بیٹھے ہوئے ہیں۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔

"یہ دوستی نہیں، بس ایک آشنائی سی ہے۔ آشنائی لمحوں کی بھی ہوتی ہے اور برسوں کی بھی۔ دوستی اس سے بہت بہت بڑا رشتہ ہے۔ تم جانتے ہو کہ میں نے عمر بھر مردوں کو قدموں میں جھکایا ہے۔ میں اپنی پسند کے کھلونوں سے کھیل کر انھیں توڑتی رہی ہوں لیکن تمہیں میں نے اپنے دل میں بسایا ہے۔ یہ جانتے ہوئے کہ تم غزالہ کو ٹوٹ کر چاہتے ہو اور جب تک وہ زندہ رہے گی، تم میرے بارے میں سنجیدگی سے نہیں سوچو گے، میں نے اپنا سب کچھ تمہیں سونپ دیا۔ تمہیں حاصل کرنے کے لیے میں نے کبھی غزالہ پر کوئی حملہ نہیں کیا۔ میری فطرت عجیب ہے میں۔ تمہیں چاہتی ہوں تو کسی ایسی شخصیت کو جو تمہیں بہت عزیز ہو، اسے نقصان پہنچانے کا تصور بھی نہیں کر سکتی۔ میں مانتی ہوں کہ میں تمہیں تنگ کرنے کے لیے ایک مرتبہ غزالہ کو مشکلات سے دوچار کر چکی ہوں لیکن میں نے اسے کوئی جسمانی نقصان نہیں پہنچایا۔"

"تو تم یہ سمجھ رہی ہو کہ تمہاری تنظیم والے اسے کس طرح رکھ رہے ہوں گے؟" میں نے اس کی غیر معمولی باتوں کو نظر انداز کرتے ہوئے الجھا ہوا سوال کر ڈالا۔

"انہیں غزالہ سے کوئی پرخاش نہیں ہے۔ وہ لوگ اسے قید میں رکھ کر مجھے گھیرنا چاہ رہے ہیں تاکہ مجھے پکڑ کر شی کے حوالے کر سکیں۔ جب وہ میری طرف سے مایوس ہو جائیں گے تو غزالہ کو بے ہوش کر کے شہر کے کسی ویرانے میں ڈال دیں گے۔"

"کاش ایسا ہوتا!" میں نے گہرا سانس لے کر کہا۔ "بدقسمتی سے ایسا نہیں ہے۔ شری مان سنگھ غزالہ کے ساتھ میرے بارے میں بھی بہت کچھ جانتا ہے اور اب وہ اس کے ذریعے مجھے پھانسنے کے چکر میں ہے۔ واقعات پر گرفت ڈھیلی پڑ جائے تو انہونی باتیں ہونے لگتی ہیں۔"

"تمہارے بارے میں میں نے اس سے بہت سرسری ذکر کیا تھا جو صرف تمہارے نام تک محدود تھا۔ اسے اس سے زیادہ بھی کچھ معلوم ہے تو اس کا ذریعہ بھی کچھ اور ہوگا۔"

"ذرائع کچھ بھی رہے ہوں۔ غور طلب بات یہ ہے کہ

رہا تھا؟"

"میں نے اسے فون نہیں کیا۔ میں ابھی تک تذبذب میں مبتلا ہوں۔" میں نے قدرے سنجیدگی کے ساتھ جھوٹ بولا۔ "اس کے بجائے میں نے تمہاری تلاش میں زیادہ دلچسپی لی کیونکہ میرا خیال تھا کہ تمہارے ذریعے کامیابی کا امکان زیادہ ہو سکتا ہے اور تم میرے ساتھ مخلص بھی ہوگی۔"

"تم نے غلطی کی۔" وہ معاندانہ انداز میں بولی۔ "تمہیں اس کو فون ضرور کرنا چاہیے تھا تاکہ تمہیں اس کا ذہن پڑھنے میں مدد ملتی۔ اس کی بات کو ماننا یا نہ ماننا پھر بھی تمہاری مرضی پر منحصر ہوتا۔"

"یہاں تم اندازے کی غلطی کر رہی ہو۔ اگر میں اس کے مطالبے تسلیم کر لیتا تو وہ مجھ پر حاوی ہو جاتا اور کسی نہ کسی شرط کی تکمیل کو فرزانہ کی واپسی سے منسلک کر دیتا۔ میرے انکار کی صورت میں وہ فرزانہ پر تشدد یا پھر اس کے قتل کی دھمکی بھی دے سکتا تھا۔ اس خوف نے مجھے اس سے رابطے سے روکے رکھا۔"

"میرا خیال ہے کہ تم ابھی میری موجودگی میں اس سے بات کرو۔ وہ تمہارے قابو میں نہیں آیا تو پھر میں کوئی راہ نکالوں گی۔ میں پورے خلوص سے تمہاری مدد کرنی چاہتی ہوں۔"

"میں پہلے سے تمہارے خلوص کا قدردان رہا ہوں۔" میں نے اس کے قریب سرکتے ہوئے معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "مجھے معلوم ہے کہ میرے ساتھ شری مان سنگھ کی مصالحت نہیں ہو سکے گی۔ میرے ناکام ہونے کے بعد تم نے اس سے بات کی تو معاملہ الجھ جائے گا۔ وہ سمجھ لے گا کہ فرزانہ میرے ساتھ ہی تمہارے لیے بھی بہت اہم ہے۔ اس چکر میں وہ تم پر بھی ہاتھ ڈالنے کی کوشش کر سکتا ہے۔"

"پھر میں ہی اس سے پوچھتی ہوں کہ وہ تم سے کیا چاہتا ہے؟" ویرا نے اپنا گلاس خالی کرنے کے بعد ہی سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔ اس معاملے میں اس کا ذہن شاید بہت زیادہ صاف اور واضح نہیں تھا۔

"میں نے اپنی کہانی اس لیے سنائی کہ تمہیں صورت حال کا صحیح اندازہ ہو سکے۔ تم میرا نام لیے بغیر اپنے طور پر اس سے بات کرو۔ تمہارے ذہن میں جو تجویز ہے اس پر عمل کرو۔ بلکہ شری مان سنگھ میرا کوئی ذکر کرے تو تم میری طرف سے بیزاری کا اظہار کر کے اس قصے کو وہیں ختم کر دینا۔ کسی بھی کامیابی کے لیے اسے یہ تاثر دینا ضروری ہے کہ میری اور تمہاری ملی بھگت نہیں ہے۔"

میرے لیے ویرا کو اس راہ پر ڈالنا بہت ضروری اور اہم تھا تاکہ شری مان سنگھ اسے میرے اور اپنے سمجھوتے کے بارے میں کوئی بات نہ بتا سکے۔ غنیمت یہ تھا کہ ویرا میری چال کو سمجھے بغیر میری تجاویز پر دھیان دے رہی تھی کیونکہ میں نے کسی بوکھلاہٹ کا مظاہرہ کیے بغیر معقولیت کا راستہ اختیار کیا تھا۔

ویرا نے دونوں کے لیے نئے گلاس تیار کیے پھر بولی "تم ٹھیک ہی کہہ رہے ہو۔ فرزانہ کی ذات میں یک رخی ہوئی دلچسپی بھانپ کر شری مان سنگھ سخت رویہ اختیار کر سکتا ہے۔ میں نے ہی اس کی تحویل میں رکھوایا تھا۔ اس کے بعد مخدوش حالات کی بنا پر خود ہی اس سے رابطہ نہیں کیا۔ زیادہ بہتر اور منطقی بات یہی ہوگی کہ میں اس سے اس کی واپسی کا مطالبہ کروں۔"

"اہم بات یہ ہے کہ وہ میرا ذکر کیے بغیر تم جو تم پر ذہنی اختلافات کا ذکر کر کے اسے یہ بھی بتا سکتی ہو کہ انتقام لینے کے لیے ہی تم نے فرزانہ کو اغوا کر کے رکھا ہوا ہے۔ اس طرح اسے یقین ہو جائے گا کہ اس نے فرزانہ کو لوٹا دیا تو وہ میرے قبضے میں نہیں آسکے گی۔"

"اور ظاہر ہے کہ تم خود بھی یہ ساری گفتگو سن رہے ہو" اس نے میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔ اس نے جس سے اپنا گلاس خالی کیا تھا اس کی بنا پر اس کی آنکھوں میں لہریے تیرنے لگے تھے۔

"سنا دو گی تو تمہاری مہربانی ہوگی۔" میں نے صوفے پر اس کے شانے پر ہاتھ رکھتے ہوئے کہا۔

"کیا بات ہے؟ آج مجھ پر مہربان کیوں ہو رہے ہو؟" وہ میرے جسم سے چپکتے ہوئے بولی۔

"تم اچھی طرح جانتی ہو کہ میں ہمیشہ تمہیں اپنا سمجھتا رہا ہوں۔" میں نے اس پر اپنی گرفت مضبوط کرتے ہوئے کہا۔ "لیکن تمہیں سلطان شاہ کی طرف جھکتا ہوا دیکھ کر پسپائی کی راہ اختیار کرلی۔ میں دل و جان سے تمہیں ایک عورت کے روپ میں دیکھنا چاہتا ہوں۔"

"تمہارا انداز درست ہے۔" وہ ہنستی ہوئی اترا کر بولی۔ "مشرق میں عورت کو بہت سی زیادتیوں کے باوجود مرکز بنا کر رکھا جاتا ہے جب کہ مغرب میں عورت کو بازار کی ایک جنس بنا دیا گیا ہے۔ وہاں عورت ہر روپ میں بے بس اور مجبور ہوتی ہے۔ اس کے بغیر وہ ہر جگہ نظرانداز کر دی جاتی ہے۔ مجھے سلطان شاہ کی ذات میں ایک محافظ اور غیور مرد نظر آیا جو اپنی عورت کی حفاظت کے لیے ہر وقت خونخوار بھیڑیا بنا رہتا ہے۔ لیکن اس کے قریب جا کر مجھے شدید مایوسی کا سامنا ہوا۔ اس میں جہاں بہت سی خوبیاں ہیں وہاں ایک بہت بڑی خامی یہ ہے کہ وہ عورت کو خلوت میں دخل دینے کا حق نہیں دیتا۔ شاید اس کے قبائلی معاشرے نے بچپن میں اسے یہی سکھایا ہو۔ یہ بات اس کے ذہن میں اس بری طرح بیٹھ گئی ہے کہ وہ اس اصول سے انحراف کو بزدلی اور اپنی ہتک سمجھتا ہے۔ اس نے مجھے بری طرح مایوس کیا ہے اور اب میں بھی اس کے خیال کو اپنے ذہن سے جھٹک رہا ہے۔

اس دوران میں اس نے اپنا سر میرے بائیں شانے سے ٹکا دیا تھا۔

"مجھے اپنی زندگی میں ڈھیروں مرد ملے ہیں۔" وہ اپنے گلاس سے چھوٹے چھوٹے گھونٹ لیتے ہوئے مخمور لہجے میں کہہ رہی تھی۔ "لیکن کسی میں بھی ایسی انفرادیت نہیں مل سکی جو مجھے متاثر کر سکے۔ میں نے بہت سے وجیہہ اور بانکے مردوں کو اپنے سامنے ممیاتے اور ہکلاتے ہوئے دیکھا۔ مجھ جیسی عورت کو اپنی دسترس میں پا کر وہ یک بیک یوں پگھلنے لگتے ہیں کہ ان سے گھن آنے لگتی ہے۔ اس کے بعد جو کچھ ہوتا ہے اسے رسمی کارروائی تو کہا جا سکتا ہے لیکن محبت کا نام ہرگز نہیں دیا جا سکتا۔ اس کے برعکس سلطان شاہ ایک باوقار مرد ہے۔ اس کا مردانہ احساس برتری حد سے بڑھا ہوا ہونے کی وجہ سے مجھے ناگوار گزرا لیکن میں اس کی عزت کرتی ہوں۔ اور پھر تم ہو" اس نے رک کر ایک گہرا سانس لیا اور اپنا رخسار میرے شانے سے رگڑتے ہوئے بولی "میرا ماضی تمہارے سامنے کسی کھلی ہوئی کتاب کی طرح ہے۔ تم جانتے ہو کہ میری زندگی میں بہت سے مرد کھلونوں کی طرح آئے اور ایک سائے کی طرح گزرتے چلے گئے۔ اس کے ساتھ ہی دوسری ستم ظریفی یہ ہوئی کہ جب تم سے میری راہ و رسم بڑھی تو مجھے فرزانہ کے ساتھ تمہارے تعلق کا صحیح اندازہ نہیں تھا۔ میں نے تم سے توقعات باندھ لیں اور تم مجھے ایک دوست یا شاید کھلونا سمجھ کر اپنا وقت من مانے انداز میں گزارتے رہے۔ وہ میرا پہلا تجربہ تھا کہ میں من مانی کرنے کے بجائے کسی کی تابع ہوئی تھی۔ آخرکار میرا یہ خواب بھی بکھر گیا لیکن اس کی یادیں حسین ہیں۔ مجھے امید ہے کہ آج کی اس ملاقات میں تم پرانی یادوں کو ضرور تازہ کرنا چاہو گے۔ یہ میری امید ہی نہیں التجا بھی ہے۔"

میں نے اس کے نرم بال اپنی مٹھی میں جکڑ کر آہستگی سے اس کا چہرہ اوپر اٹھایا کہ اس کی مخمور نگاہیں میری جھجکتی ہوئی نظروں کے سامنے آگئیں۔ "تم پاگل ہو رہی ہو۔" میں نے کہا۔

"کبھی کبھی عقل اور ہوش مندی کا ساتھ چھوڑ کر ہی سرور ملتا ہے۔" وہ بولی۔

"اور چار بجے وہ واپس آ رہا ہے جو میری عقل کا پاسبان بنا پھرتا ہے۔"

"آنے دو" اب مجھے اس کی پروا نہیں ہے۔" اس نے میری قمیص اپنی دونوں مٹھیوں میں جکڑ لی۔ "آج کی رات تو میں ویسے بھی اپارٹمنٹ میں گزارنے کا فیصلہ کر چکی ہوں۔"

"اور ملیکر اس ذلیل کا کیا بنے گا؟" میں نے بوکھلائے ہوئے لہجے میں پوچھا۔

"ایک دن کی تاخیر سے کوئی قیامت نہیں آ جائے گی۔" وہ اٹھلاتے ہوئے بولی۔ "اگر میں آج نہ آتی تو کیا ہوتا؟ سمجھ لینا کہ ہم آج ملے ہی نہیں تھے۔"

"نہیں زیرا" میں نے قدرے سختی کے ساتھ کہا۔ "تمہیں آج ہی ایران کے لیے روانہ ہو جانا چاہیے۔ ہماری کسی بھی لغزش سے کام بگڑ گیا تو میرا ضمیر زندگی بھر مجھے ملامت کرتا رہے گا۔"

"کچھ نہیں ہوتا۔" وہ ضدی لہجے میں بولی۔ "میں ان راستوں کو اچھی طرح جانتی ہوں۔ خود زیادہ بچاتے ہیں اور کام کم کرتے ہیں۔ ان کا کارواں رک رک کر سفر کرے گا۔ ہمارے پاس ابھی بہت وقت ہے۔"

اس کا موڈ دیکھتے ہوئے مجھے اس بارے میں ہتھیار ڈالنے پڑ گئے لیکن اس کے ساتھ ہی فرزانہ کا معاملہ بھی الجھا ہوا تھا اس لیے میں نے بے بسی سے کہا۔ "ایرانی قابل الوجود ہیں لیکن شری مان سنگھ کسی شارک کی طرح تیز اور پھرتیلا ہے۔ اس سے ابھی چھیڑ چھاڑ کرو گی تو صبح تمہاری روانگی تک کوئی نہ کوئی بات واضح ہو جائے گی۔ خدا کے لیے اس بارے میں کوئی بہانہ نہ تراش لینا۔"

وہ عجیب سے انداز میں ہنس پڑی۔ "تم ذرا اسپیکر فون لاؤ" میں اس سے بات کرتی ہوں۔"

زیرا نے غالباً شری مان سنگھ کا ذاتی نمبر ملایا تھا کیونکہ پہلی گھنٹی پر ہی اسپیکر فون پر اس کی آواز سنائی دی تھی "ہیلو سنگھ اسپیکنگ"

"میں زیرا بول رہی ہوں" اپنی امانت کی واپسی کے سلسلے میں۔" زیرا نے کہا۔ غنیمت تھا کہ اس وقت اس کے لب و لہجے سے مدہوشی کے اثرات ختم ہو چکے تھے۔

"اوہ تم کہاں ہو؟" شری مان سنگھ کی تحیر زدہ آواز ابھری۔ "میں تو اس دن سے تمہاری واپسی کا انتظار کر رہا ہوں۔ تمہاری امانت پوری احتیاط اور حفاظت کے ساتھ میری تحویل میں ہے۔"

شری مان سنگھ کا وہ جواب سنتے ہی میری کھوپڑی چکرا کر رہ گئی۔ اس نے مجھے بتایا تھا کہ فرزانہ اس کی تحویل سے نکل کر سرحد پار پہنچا دی گئی تھی اور زیرا کو وہ کچھ اور ہی کہانی سنا رہا تھا۔

"تمہیں معلوم ہو چکا ہو گا کہ کچھ لوگ اچانک ہی میرے خلاف ہو گئے ہیں اور مجھے پہلی فرصت میں بے دست و پا کرنا چاہتے ہیں۔ اس بارے میں تم پر بھی ان کا خاصا دباؤ ہے۔ میں تمہاری مجبوریوں سے واقف ہوں اور یہ جانتی ہوں کہ ان کے آمرانہ دباؤ کے سامنے تمہیں اپنی مرضی کے خلاف مجھ سے ہیرپھیر کرنا پڑے گا۔"

"تم خاصی باخبر ہو۔ میں تمہاری کسی بات کی تردید نہیں کروں گا۔ اوپر سے آئے ہوئے خفیہ احکام کے تحت ہم بری طرح بندھے ہوئے ہیں۔ میری کیبنٹ سے بگاڑ پیدا کر کے ہم خسارے میں رہیں گے۔ مجھے خوشی ہے کہ تم نے خود ہی صورت حال کا اندازہ کر کے ہمیں بڑے امتحان سے بچا رکھا ہے۔ تم سامنے آ جاتیں تو ہمارے تعلقات میں بگڑنے کے لیے ایک ناگوار سی تلخی پیدا ہو سکتی تھی۔ ہم لوگ تمہارے بہت بڑے قدردان ہیں مگر مجبوریاں۔"

"بار بار اپنی مجبوریوں کا ذکر کر کے مجھے شرمندہ نہ کرو!" زیرا

نے اس کی بات کاٹ کر نرمی سے کہا۔ "با اثر لوگوں کی زبان سے بے بسی اور مجبوری کا ذکر سنتے ہی مجھے وہ اونٹنی یاد آ جاتی ہے جو جلتی ہوئی ریت پر ایک بچے کو جنم دینے کے بعد اپنے پیٹ میں آئے ہوئے دوسرے بچے کی ولادت کے انتظار میں ذبح ہو گئی تھی۔"

"واہ! کیا مثال دی ہے تم نے!" شری مان سنگھ کی آواز تحیر زدہ اور خوشامدانہ تھی۔ "کیا انوکھا اور نادر منظر تم نے کہاں دیکھ لیا تھا؟"

مجھے خوشی ہوئی کہ ویرا کی خوشنودی اس کے لیے اس قدر اہمیت رکھتی تھی۔

"منظر کے علاقے کا قصہ ہے۔ اب یہ بتاؤ کہ وہ لڑکی مجھ تک کیسے پہنچے گی؟" ویرا مطلب کی بات پر آ گئی۔

"لڑکی کے بارے میں تمہیں شاید علم نہ ہو کہ ذیبا نامی ایک بدمعاش اس میں دلچسپی لے رہا ہے۔" شری مان سنگھ نے جانا بوجھتے ہوئے یہ ذکر چھیڑا تھا کیونکہ اس کی آواز سے تردد جھلک رہا تھا۔

"ذیبا!" ویرا نے برہمی کے انداز میں دہرایا۔ "اسے لڑکی کی ہوا بھی نہیں لگ سکے گی۔ میں نے اسی کو زک پہنچانے کے لیے اس لڑکی کو اغوا کیا ہے۔ لیکن تم کو یہ بات کیسے معلوم ہوئی؟"

"میری اس سے بات چیت چل رہی ہے۔" شری مان سنگھ کے اس جواب کے ساتھ ہی میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ اس کی وہ کہانی ویرا کو میری طرف سے ایک بار پھر بدگمان کر سکتی تھی۔

"وہ ہر قیمت پر اس لڑکی کو حاصل کرنا چاہتا ہے۔ اب میں..." شری مان سنگھ نے اپنی کہانی جاری رکھنی چاہی لیکن ویرا نے میری آنکھ کا اشارہ سمجھ کر فوراً ہی اس کی بات کاٹ دی۔

"اس سے تمہاری کیا بات چیت چل رہی ہے اس سے مجھے کوئی غرض نہیں ہے۔ وہ لڑکی میری مرضی کے بغیر ذیبا کی تحویل میں نہیں جا سکتی۔ میں اسے فوری طور پر اپنے قبضے میں دیکھنا چاہتی ہوں۔"

"فوری طور پر؟" شری مان سنگھ کی متردد آواز ابھری۔ "اس میں ذرا سی دقت ہو گی۔"

"وہ کیا؟" ویرا نے پھاڑ کھانے والے لہجے میں سوال کیا۔ وہ شری مان سنگھ پر حاوی ہو چکی تھی۔

"ذیبی کے خطرے کے سدباب کے لیے اس لڑکی کو نئی دہلی کے حکام کی ہدایت پر سرحد پار منتقل کیا جا چکا ہے۔ تم چاہو تو اسے دوبارہ پاکستان لایا جا سکتا ہے لیکن میری رائے میں اسے پاکستان سے باہر رکھنا ہی بہتر ہو گا۔ وہاں ذیبی اور اس کے ساتھی کوئی گزند نہیں پہنچا سکیں گے۔"

"تم لوگ جہاں اتنے بے بس نہیں ہو کہ ایک نازک اندام سی لڑکی کو چند روز کے لیے قید نہ رکھ سکو۔ اسے یہاں سے بھیج کر تم امانت میں خیانت کے مرتکب ہوئے ہو۔" ویرا اسے غصہ دکھا رہی تھی۔

"تمہاری بات درست ہے لیکن میرے پاس اس امر کی اطلاع موجود ہیں کہ ذیبی اب پاکستانی حکام کے ساتھ تعاون کرنے لگا ہے۔ اگر اس کے ہمدرد دن رات نگرانی شروع کرا دیتے تو ہمارے لیے لڑکی کو یہاں سے ہٹانا ناممکن ہو جاتا۔ ہم نے جو کچھ کیا اس میں ضرورت کے ساتھ ہی ہماری مجبوری کا بھی دخل ہے۔ ہم لڑکی کو تمہارے مطالبے پر فی الفور تمہارے حوالے کرنے کے پابند ہیں۔"

"فی الفور والی بات مت کرو!" ویرا نے تیزی کے ساتھ اس کی بات کاٹ دی۔ "تم اسے فوری طور پر پاکستان کیسے لا سکتے ہو؟ میں اس کی واپسی کراچی میں چاہتی ہوں۔"

میں نے آنکھوں اور ہاتھوں کے اشاروں سے ویرا کو سمجھایا کہ وہ کراچی ہی میں واپسی کی بات پر اصرار نہ کرے۔ مجھے ڈر تھا کہ اس طرح شری مان سنگھ کو بات ٹالنے کا بہانہ مل جائے گا اور ویرا وہ قصہ نمٹنے سے پہلے ہی ٹلیہ کر اس ذیل کے تعاقب میں ایران چلی جائے گی۔

"تم جس طرح چاہو ہم عمل کرنے کو تیار ہیں۔" شری مان سنگھ کا لہجہ معذرت خواہانہ تھا۔

"لڑکی کو کراچی لانے میں کتنا وقت صرف ہو گا؟" ویرا نے مجھے آنکھ سے تحسین آمیز اشارہ کرتے ہوئے سوال کیا۔

"کم از کم تین دن — اس مدت میں ایک آدھ دن کا اضافہ بھی ہو سکتا ہے کیونکہ ہماری مشترکہ سرحدوں پر غیر یقینی صورت حال رہتی ہے جو کسی بھی وقت بگڑ سکتی ہے۔"

"فضائی بلکہ خلائی سفر کے اس دور میں تم تین دن کی بات کر رہے ہو؟" ویرا نے تلخ لہجے میں کہا۔ "کیا اسے گدھا گاڑی پر لاد کر کراچی لاؤ گے؟"

"فضائی سفر کے لیے دستاویزات تیار کی جا سکتی ہیں لیکن لڑکی بہت بدمعاش ہے۔ اسے علم ہو گیا کہ اسے پاکستان لایا جا رہا ہے تو وہ یہاں پہنچتے ہی ہنگامہ کھڑا کر دے گی اور ہمارے کیے دھرے پر پانی پھر جائے گا۔ اسے زمینی راستے سے ہی یہاں لایا جا سکتا ہے اور اس میں وقت لگ جائے گا۔"

"میرے لیے وقت بہت اہم ہے۔" ویرا نے لمحہ بھر کے توقف کے بعد سخت اور فیصلہ کن لہجے میں کہا۔ "میں آج رات سے پہلے اس لڑکی کی واپسی چاہتی ہوں۔ تم دنیا کے کس حصے میں اسے میرے آدمیوں کے حوالے کر سکتے ہو؟" ویرا کے لب و لہجے میں اضطراب جھلک رہا تھا۔ میں حیرت سے اس کا منہ دیکھتا رہ گیا۔ کل تک وہ میرے بدن سے چمٹی اپنے کھوئے ہوئے جذبات کے لیے بھی سردی کھائے ہوئے کسی بچے کی طرح کانپ رہی تھی اور اس وقت بلیک کوئین بن کر اس طرح بول رہی تھی جیسے دنیا کے خطوں میں اس کے باج گزار رہتے ہوں۔

ہو رہی ہیں۔ کا ہوائی میرے ایک فون پر عمل میں آسکتی ہے۔ تو ذرا سی دیر پہلے مجھے خبر ملی تھی کہ لڑکی کو راجستھان سے نئی دہلی پہنچایا جا چکا ہے۔" شری مان سنگھ نے چند لمحوں کے سکوت کے بعد کہا۔

"پاکستان تمہارے لیے مشکل ہے اور بھارت میں میرے رابطے نہیں ہیں۔ کسی اور ملک کی بات کرو!"

"پھر مشرق وسطیٰ یا مشرق بعید کا کوئی شہر طے کرلو۔ میں پہلی پرواز سے اسے روانہ کرنے کا بندوبست کرتا ہوں۔"

"وہاں کے لیے ہوائی سفر مشکل نہیں ہوگا؟" ویرا نے مجھے آنکھ مار کر پوچھا۔

"پاکستان میں آنے والے ہر بھارتی شہری، خصوصاً غیر مسلم کو شبہے کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے جب کہ دوسرے ملکوں میں یہ صورت حال نہیں ہے۔ ہمارا کوئی بھی آدمی اسے ایک مریضہ کے طور پر ساتھ لے جائے گا۔ ہو سکتا ہے کہ پورے سفر اور منتقلی کا ہوائی کے دوران میں وہ ہوش ہی میں نہ آنے پائے۔"

"تمہیں معلوم ہونا چاہیے کہ مشرق وسطیٰ کے بیشتر ممالک میں اغوا کے جرم کی سزا موت ہے اس لیے میں ادھر کا خطرہ مول نہیں لوں گی۔ تم اس لڑکی کو ہانگ کانگ پہنچانے کا بندوبست کرو۔"

"ٹھیک ہے۔" شری مان سنگھ نے پلا کال کیا۔ "مجھے وہاں کا رابطہ دے دو۔ ہانگ کانگ حالانکہ یہاں سے چار گھنٹے آگے ہے لیکن میرے آدمی اسے بارہ بجے سے پہلے وہاں پہنچا دیں گے۔"

"ہانگ کانگ کے بارہ بجے؟" ویرا نے قدرے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"نہیں، میں کراچی کے وقت کی بات کر رہا ہوں۔" اس نے جلدی سے کہا۔ "اس وقت ہانگ کانگ میں صبح کے چار بجے ہوں گے۔ نئی دہلی سے وہاں تک کی پرواز خاصی طویل ہے۔ اسے بھی ذہن میں رکھنا ہوگا۔"

"ٹھیک ہے۔ یہ بندوبست مجھے منظور ہے۔ اب کان کھول کر سن لو اور نوٹ کر لو کہ تمہارے آدمیوں کو ائرپورٹ پہنچنے کے بعد شنگریلا کے کمرا نمبر آٹھ سو بیس میں ٹھہرنا ہے۔ یہ ہوٹل کولون کے علاقے تسم شا چوئی ایسٹ میں واقع اور بہت مشہور ہے۔ ان کی بکنگ مسٹر لاشکی کے نام پر کرائی جائے گی۔ ان کے پہنچنے پر کوانگ فو ان سے ایک چینی رابطہ کرے گا۔ یہ خیال رہے کہ کوانگ فو کے نام سے آنے والا 'مکاؤ' کا بہت خوفناک گروہ بند ہوگا۔ وہ ذرا سا شبہ ہونے پر اپنے نخجے سے چاقو کی نوک سے اپنے حریف کی شہ رگ کاٹ دینے میں ملکہ رکھتا ہے۔ تمہارا آدمی لڑکی کو ساتھ لے کر کوانگ فو کے ہمراہ کولون کی سمت پر واقع ایک گھاٹ پر جائے گا۔ وہاں سے وہ لوگ ایک تیز رفتار ہوور کرافٹ پر دوسری جانب لنگ آئی لینڈ کے علاقے تسوان وان جائیں گے۔ وہاں سے ایک اسپیڈ بوٹ ان سب کو لے کر مکاؤ کے لیے روانہ ہو جائے گی۔ مکاؤ پہنچنے کے بعد تمہارا آدمی اپنی مرضی سے کہیں بھی جانے کے لیے آزاد ہوگا۔" ویرا ایک رک کر سوچتی اور بولتی رہی۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ پورا منظر اس کی نظروں میں گھوم رہا ہو۔

"میرے آدمی کو مکاؤ جانے کی کیا ضرورت ہے؟ وہ شنگریلا ہی میں لڑکی کو کوانگ فو کے حوالے کر دے گا۔"

"یہ بہت ضروری ہے۔" ویرا نے سختی سے کہا۔ "ہانگ کانگ اور مکاؤ میں رہنے والے جرائم پیشہ چینیوں سے ہانگ کانگ کی برطانوی انتظامیہ بہت خائف رہتی ہے۔ سمندر میں پولیس کی پیٹرولنگ بھی بہت سخت ہوتی ہے۔ اکثر وہ لانچوں کو سمندر میں گھیر لیتے ہیں تاکہ منشیات اور انسانوں کی اسمگلنگ کا سدباب کیا جاسکے۔ ایسے ہی کسی برے وقت کے لیے تمہارے آدمی کی موجودگی ضروری ہے تاکہ وہ اپنے کاغذات رخبو کی مدد سے ہانگ کانگ پولیس کو مطمئن کرسکے۔ مکاؤ ان لوگوں کی دسترس سے باہر ہے۔ وہاں کوانگ فو خود حالات سنبھال لے گا۔"

"تم مجھے اپنا نمبر دے دو تاکہ میں اپنا بندوبست کرنے کے بعد تمہیں اطلاع دے سکوں۔"

"فکر نہ کرو۔ ایک گھنٹے بعد میں خود معلوم کرلوں گی۔" ویرا نے یہ کہہ کر فون کا سلسلہ منقطع کردیا۔

"تم نے اسے فی البدیہہ ایسا پروگرام بتایا جیسے تم نے سب کچھ پہلے سے طے کیا ہوا تھا۔" فون بند ہونے کے بعد میں نے حیرت سے کہا۔ "ان باتوں میں ردوبدل ہو سکتا ہے۔ یہ بھی ممکن ہے کہ کوانگ فو ہانگ کانگ یا کولون میں نہ ہو بلکہ چین لینڈ چلا گیا ہوا ہو۔ چین ایک وسیع و عریض ملک ہے۔ تم اسے کہاں تلاش کرو گی؟"

"آہا!" وہ میری طرف دیکھ کر مسکرائی۔ "تم بھی ہانگ کانگ کے رہنے والوں کی طرح چین کو مین لینڈ کہتے ہو۔ تم وہاں کب گئے تھے؟ مجھے تو یاد نہیں کہ تم نے کبھی ادھر کا رخ کیا ہو۔"

"میں تمہاری طرح پیدائشی مجرم نہیں ہوں۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ "یہی میں آنے سے پہلے میں کاروبار میں اپنے باپ کا ہاتھ بٹاتا تھا۔ اسی زمانے میں ہانگ کانگ کے پھیرے لگائے تھے۔ اب تو وہ سب ایک بھولا ہوا خواب محسوس ہوتا ہے۔ کنکریٹ، اسٹین لیس اسٹیل اور شیشوں سے بچے ہوئے اس ننھے سے ملک کی بھی اپنی ایک پُراسرار کائنات ہوا کرتی تھی۔ اونچے پہاڑوں کے دامن میں اونچی اونچی عمارتیں بھی کھلونوں کی طرح نظر آتی تھیں۔ پھر وہاں کے تند خو اور غصیلے چینی دکاندار، جن کی آنکھ میں سور کا بال ہوتا ہے۔ اپنی مرضی سے دس بیس فیصد ڈسکاؤنٹ دے دیں گے مگر گاہک دامول میں کمی کی بات کرے تو برہم ہو کر اسے دکان سے اتار دیتے ہیں۔"

"ان چینیوں نے ہانگ کانگ میں بڑے مصائب جھیلنے کے بعد اپنی حیثیت بنائی ہے۔ دوسروں کے ساتھ برا سلوک کرنے والے

خراب ماضی کا لاشعوری انتقام لینے کی کوشش کرتے ہیں۔ ان کا یہ سلوک چھوٹی اور درمیانی دکانوں میں اجنبی چہروں کے ساتھ ہوتا ہے ورنہ وہ بھی اتنے برے نہیں ہیں۔"

"مت بھیجو ہانگ کانگ پر!" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔ "میں نے کچھ اور سوال کیا تھا اور تم نے جواب دینے کے بجائے مجھے کہیں اور الجھا لیا۔ میں تمہاری حد سے بڑھی ہوئی خود اعتمادی کا سبب جاننا چاہتا ہوں۔"

"ہانگ کانگ میں، میں نے طویل عرصہ گزارا ہے۔ ایک زمانے میں افیم اور چرس کی تجارت کے لیے وہ علاقہ بھی بہت زرخیز تھا۔ ارد گرد کی ساری پیداواری منڈیوں کا مال وہیں آتا تھا اور وہاں کوانگ فو میرا سرپرست ہوا کرتا تھا۔ وہ دن رات اپنے محل نما مکان میں حسین لڑکیوں اور اپنے پالتو غنڈوں میں گھرا رہتا ہے۔ دنیا بھر کی قیمتی شرابیں، اس مکان میں دن رات پانی کی طرح بہائی جاتی ہیں۔ وہ کسی اہم ترین ضرورت کے بغیر اپنی اس سلطنت سے باہر نہیں نکلتا۔ وہیں پڑا، اپنے کارندوں کو ہدایات دیتا رہتا ہے۔ مجھے یقین ہے کہ وہ مکاؤ میں ہی ہوگا۔"

"وہ اتنا ہی بڑا توپ ہے تو یہ کیسے ممکن ہے کہ تمہارے ایک فون پر کولون کی طرف دوڑ لگائے اور اپنی ساری رات برباد کرے؟ پھر اسے بھی آگے کچھ نہ کچھ بندوبست کرنا ہوگا۔" وہ نسوانی میرے حلق سے نہیں اتر رہی تھی۔

"تم اپنی چونچ بند رکھو اور دیکھتے رہو کہ سارا کام کس طرح ہوتا ہے۔ میں تمہیں بتا چکی ہوں کہ وہ ہانگ کانگ میں میرا سرپرست بنا ہوا تھا۔ وہ مجھے اپنی اولاد کی طرح چاہتا ہے۔"

"پتا نہیں اپنی ضرورتوں کے تحت تم نے کس کس کو اپنا باپ بنایا ہوا ہے۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "جو تمہارا اصل باپ ہے وہ تمہیں اپنی بیٹی نہیں مانتا اور ایسے غیر نسانی کے ساتھ تمہارے باپ بن بیٹھے ہیں۔ ویسے یہ کوانگ فو کس چکر میں تم سے ٹکرایا تھا؟"

"چکر؟" ویرا نے مجھ پر آنکھیں نکالیں۔ "خدا کا خوف کرو ڈیئی! وہ تو بہت پرانا تعلق ہے۔"

"میرا خیال ہے کہ وہ خود اپنی طور پر مافیا کا علاقہ رہا ہے جہاں زمین، سمندر اور فضا میں صرف مقامی ڈان کی مرضی چلتی ہے۔ وہاں تم کب سے اتنی فعال اور طاقتور ہو گئی؟"

"مافیا کا اثر و رسوخ اٹلی سے نکل کر دوسرے علاقوں میں پہنچنے تک مدتیں گزر گئی تھیں لیکن کسی وجہ سے وہ نئے ہی ہزار پایہ کی طرح ہر طرف پھیل گئی تھی۔ اچانک نمودار ہونے کی وجہ سے مقامی گروہ بھی بہت جلد اس سے خائف ہو کر کترانے لگے تھے۔ ان کامیابیوں کا سب سے بڑا سبب یہ تھا کہ تم نے ہر علاقے کے بہترین اور بے خوف لوگوں کو اپنے دامن میں سمیٹا تھا۔ ایسا نہ ہوا ہوتا تو مقامی طاقتیں کے ابھرنے سے پہلے ہی اسے کچل ڈالتے

اور بھی لانچز کے سامنے خراب او ہوسے رہ جاتے۔"

"اب یہ بیہودہ سرائی ختم کرو اور کوانگ فو کو تلاش کرنے کی کوشش کرو!" میں نے اسے پچکارتے ہوئے کہا اور وہ بیہودہ عورت اس بار کسی جونک کی طرح میرے وجود سے چمٹ گئی۔

"تمہاری ان ہی اداؤں پر پیار آتا ہے۔" وہ چند ثانیوں بعد اپنے ہونٹوں پر زبان پھیرتے ہوئے بولی۔ "اب جلدی سے چیک تیار کرو اور اچھے بچے کی طرح بیٹھ کر تماشا دیکھو کہ میں کس طرح بندوبست کرتی ہوں۔"

اس وقت ویرا کو خوش رکھنا میرے لیے ایک ناگزیر ضرورت کا درجہ حاصل کر چکا تھا۔ اس کی دلچسپی کے طفیل فرزانہ کی بازیابی کا نازک ترین مرحلہ یک بیک آسان ہوتا ہوا نظر آ رہا تھا۔ مجھے یہ یقین تھا کہ اگر میں اپنے طور پر شری مان سنگھ کے ساتھ مصروف رہتا تو وہ مجھے ایک کے بعد دوسرے کام میں الجھا کر مختلف بہانوں سے فرزانہ کی واپسی کے معاملے کو ٹالتا رہتا اور آخر کار وہ مرحلہ آ جاتا جب میں اپنی کسی لغزش کی بنا پر ہمیشہ کے لیے اس کے مکڑی جیسے دشمن چنگل میں پھنس کر رہ جاتا جس سے شاید مرتے دم تک نجات نہ ملتی کیوں کہ میرے ساتھ ساتھ وہ ویرا کے ذریعے معصوم بھولی فرزانہ کو بھی اپنے مذموم مقاصد کے لیے استعمال کرنا شروع کر سکتا تھا۔

میں نے غلام رسول والے معاملے میں اس پر انحصار کر کے دیکھ لیا تھا کہ بظاہر ایمان دار اور ساہوکار نظر آنے کے باوجود وہ بنیادی طور پر ایک بدنیت آدمی تھا جس سے جیتنا آسان کام نہیں تھا۔ مجھ سے مذاکرات کے دوران میں اس پر اکرام نے خود تین ساتھ اپنی محبت کا ڈراما رچا کر "پورے خلوص کے ساتھ مجھے یقین دلانے کی کوشش کی تھی کہ وہ نئی دہلی میں بیٹھے ہوئے اعلیٰ افسران کی مداخلت کی وجہ سے فرزانہ کے معاملے پر اپنا کنٹرول کھو بیٹھا تھا اور اس کی واپسی کے لیے ان لوگوں کی منظوری کا محتاج ہو کر رہ گیا تھا۔ جب کہ ویرا کے ساتھ اسی موضوع پر بات کرتے ہوئے "اس خبیث نے کبھی بھی اپنی بے بسی کا کوئی احساس نہیں دیا تھا بلکہ ویرا کی ہدایات کو بلا کسی چون و چرا قبول کرتا چلا گیا تھا۔

اب اگر ویرا غائم کی مداخلت کی وجہ سے فرزانہ کی بازیابی کا مرحلہ اس قدر آسان ہوتا نظر آ رہا تھا تو میں اپنی کسی نادانی یا غلطی کی وجہ سے اس موقع کو ضائع نہیں کرنا چاہتا تھا۔

ویرا کسی آوارہ مزاج شہزادی کی طرح "مانگ پر تلی" مجھے سمجھتی تھی۔ میں نے توجہ اور احترام کے ساتھ لیے جب میں نے ایک گلاس اس کے سامنے رکھا تو اس نے ایک بے ہودہ سا مطالبہ کر دیا۔

عام حالات میں کسی حسین و جمیل دوشیزہ کے ایسے مطالبے پورا کرنا ایک مرد کی خفتہ آرزوؤں کی فہرست میں شامل ہوتا

لیکن اسی کام کو کسی نادر شاہی حکم کے ذریعے ایک فرض بنا دیا جائے تو وہ خاصا ناخوشگوار بلکہ کسی حد تک مشقتی عمل بن جاتا ہے۔ میرے لیے وہ اس وقت حکم حاکم مرگ مفاجات بن گیا تھا۔ میں نے اپنی دانست میں پوری نزاکت، نفاست اور گرمجوشی سے کام لیتے ہوئے اس ہدایت کی تعمیل کی اور ویرا کھلکھلاتی ہوئی اسپیکر فون کی طرف متوجہ ہوئی۔

جہانگیر کو قدرت نے جہاں ہر قسم کے مالی وسائل سے نوازا تھا وہیں اسے ان وسائل سے مستفید ہونے کے ذوق سلیم سے بھی نوازا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ اس کے گھر کے دو تین کمروں کے ساتھ ہی اس کے اس عشرت کدے کا فون بھی براہ راست بین الاقوامی رابطوں کی سہولت سے مزین تھا۔

پہلی ہی کوشش میں ویرا کو اپنا مطلوبہ نمبر مل گیا اور اسپیکر فون پر ایک بھاری مردانہ آواز میں عجیب سی چوں چاں سنائی دینے لگی جو میرے لیے بالکل ہی ناقابل فہم تھی۔

ان آوازوں سے ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے کسی شریر بچے نے کسی بلی کی دم کو کتابچے کی مشین سے دبتے رہنے گزارا جا رہا ہو اور چوہا اپنی دم پر پڑنے والے دباؤ سے بلبلا کر اونچی اور تیکھی آواز میں چیخ رہا ہو۔

میرے چہرے کے تاثرات دیکھ کر ویرا کے لیے اپنی ہنسی پر قابو پانا مشکل ہو گیا اور اس نے فوراً ہی فون بند کر دیا۔

"یہ کیا کیا تم نے؟" میں نے غصیلے لہجے میں اس سے پوچھا۔ فون بند کرتے ہی وہ بے حال ہو کر ہنس رہی تھی۔

"اور کیا کرتی؟" اس نے ہنسی کے دوران میں بہ وقت تمام کہا۔ "تمہارے چہرے کے تاثرات سے ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے تمہیں زبردستی کیسٹر آئل پلا دیا گیا ہو۔ ان آوازوں میں کیا خرابی تھی؟"

"کچھ بھی نہیں۔ مجھے یوں محسوس ہوا تھا جیسے کسی چوہے کی دم کاٹی جا رہی ہو اور وہ درد و اذیت سے بلبلا کر بری طرح چیخ رہا ہو۔ میرا اپنا ردعمل تھا جسے تم نظر انداز کر سکتی تھیں۔"

اس کی ہنسی یک بیک تیز ہو گئی۔ میں حیرانی اور خاموشی کے ساتھ اسے دیکھتا رہا۔ اس کا دورہ قدرے کم ہوا تو وہ بولی۔ "تمہارا اندازہ حیرت ناک حد تک درست تھا۔ وہ چوہے کی ہی آواز تھی۔ یہ کوانگ فو کا ٹیلیفون سسٹم ہے۔ اس سے بے خبر لوگ اسے کسی قسم کا انتظار سمجھ کر اسے سیدھے جواب دینے شروع کر دیتے ہیں اور ان کے بولتے ہی وہ کال خود بخود منقطع ہو جاتی ہے۔ ان سے مقصود آواز تھا کے جواب میں خاموش رہا جائے تو کال خود بخود کوانگ فو تک پہنچ کر منتقل ہو جاتی ہے۔"

"لیکن تم نے فون کیوں بند کر دیا جب کہ تم بالکل خاموش تھیں؟" میں نے پوچھا۔

"میں خاموش ضرور تھی لیکن تمہارا بگڑا ہوا چہرہ دیکھ کر میرے لیے اپنی ہنسی روکنی مشکل ہو رہی تھی۔ میں فون بند نہ کرتی تو میری ہنسی کی آواز ابھرتے ہی دوسری طرف سے سلسلہ منقطع ہو جاتا۔ خدا کے لیے اب اپنے تاثرات پر قابو رکھنا ورنہ میں کوانگ فو سے بات نہیں کر سکوں گی۔"

"ٹھیک ہے!" میں نے غراتے ہوئے کہا۔ "اگر کوانگ فو نے اتنا احمقانہ سسٹم بنا رکھا ہے تو اس میں میرا کیا قصور ہے۔ بظاہر تو وہ کوئی مردانہ آواز ہی معلوم ہو رہی تھی۔"

"بس اب بحث نہ کرو!" ویرا نے کہا اور دوبارہ اپنا مطلوبہ نمبر ملانے میں مصروف ہو گئی۔

نمبر ملتے ہی اسپیکر فون پر ایک بار پھر وہی مضحکہ خیز آواز ابھرنے لگی۔ تقریباً تیس سیکنڈ بعد وہ آواز موقوف ہو گئی اور اس بار ایک نرم نسوانی آواز ابھری لیکن تلفظ اور لب و لہجے میں حیرت ناک طور پر کوئی نمایاں فرق نہیں تھا یا شاید میرے متعصب کان کوئی فرق محسوس نہیں کر سکتے تھے۔

"میرا نام ویرا ہے۔ میں قادر کوانگ فو سے بات کرنی چاہتی ہوں۔" ویرا نے اس کے خاموش ہو جانے پر انگریزی میں اپنا مدعا ظاہر کیا۔

"ہولڈ آن فور آ می نیٹ!" اس بار وہ آواز بہت نرم اور شیریں محسوس ہوئی۔

چند ثانیوں کے توقف کے بعد ہی اسپیکر فون پر خاصی گھن گرج کے ساتھ ایک پرجوش مردانہ آواز ابھری۔ "ہاؤ آر یو مائی بے بی!" شاید اس نے اپنے روایتی انداز میں اسے خوش آمدید کہا تھا۔ اس سے آگے اس نے انگریزی زبان استعمال کی تھی جس کا لب و لہجہ بہرحال چینی ہی تھا۔

"تم کہاں ہو اور آج اتنی مدت کے بعد مجھے کیسے یاد کیا ہے؟ میں اکثر تمہیں یاد کرتا رہتا ہوں میری بچی! اکو تمہارا غافل باپ تمہارے کس کام آ سکتا ہے؟" بولنے والے کی آواز بلاشبہ شراب کے نشے سے بوجھل تھی لیکن اس کے لہجے سے ویرا کے لیے بے پناہ پیار جھلک رہا تھا۔

اس کے بارے میں سنائی ہوئی ویرا کی کہانی اگر درست تھی تو میں حیران تھا کہ کوانگ فو جیسا جابر، جلال والا آدمی ویرا پر اس قدر مہربان کیسے ہو سکتا ہے۔

"میں بھی اکثر تمہیں یاد کر کے روتی ہوں قادر!" ویرا نے بھرائی ہوئی مکارانہ آواز میں کہا۔ "دل چاہتا ہے کہ اڑ کر تمہارے پاس پہنچ جاؤں لیکن تم جانتے ہی ہو کہ میرا اصلی باپ کتنا ظالم ہے۔ وہ مجھے میری پسند کے ہر کام سے روک دیتا ہے۔ میں برسوں سے ادھر نہیں آ سکی ہوں..."

"بری بات میری بچی!" کوانگ فو کی آواز زیادہ گاڑھی ہو گئی۔ "وہ بہت عظیم آدمی ہے۔ پھر آئی تھی کے قدموں کی خاک سے ہم سب کی آنکھوں کو نور اور معدوں کو خوراک ملتی ہے۔ اس کے بارے

میں بُرا نہ سمجھو۔ وہ ہم سب کا باپ ہے۔ وہ تمہیں اپنے سے دور رکھ کر پال رہا ہے تو اس میں تمہاری بہتری ہے۔ تم میں ہمت اور خود اعتمادی پیدا ہو رہی ہے۔ اس کے سائے میں رہ کر شاید تم اتنا آگے نہیں بڑھ سکتی تھیں۔"

ویرا کئی منٹ تک اس سے خفگی اور الجھتی رہی۔ کوانگ فو کا رویہ کسی مشفق اور خیر خواہ بزرگ کا تھا۔ وہ مسلسل اسے سمجھاتا رہا اور دلاسا دیتا رہا۔ جب یہ گفتگو خاصی طویل ہو گئی تو آخر کار کوانگ فو کو ہی پوچھنا پڑا کہ ویرا نے اسے کیوں یاد کیا تھا۔

"قادر! میری ایک سہیلی کا معاملہ ہے۔" ویرا اس وقت لاڈ پیار میں بگڑی ہوئی کسی بچی کا انداز اختیار کر چکی تھی۔ "وہ کچھ غلط لوگوں کے قبضے میں چلی گئی ہے۔ آج کسی بھی وقت ایک جنوبی اسے اپنے ساتھ لے کر ہانگ کانگ پہنچنے والا ہے میں چاہتی ہوں....."

"میں سمجھ گیا۔" کوانگ فو نے سرد اور سفاکانہ لہجے میں اس کی بات کاٹ دی۔ "مجھے بس لڑکی کا نام اور حلیہ بتا دو۔ اگلے ایک گھنٹے تک اس نام اور حلیے کی لڑکی کولون ائیرپورٹ سے نہیں نکل سکے گی۔ میرے آدمی اسے وہیں اپنی تحویل میں لے لیں گے اور اسے لانے والے کی لاش کا قیمہ بنا کر سمندر میں پھینک دیں گے۔"

"نہیں قادر! یہ اتنا لمبا کام نہیں ہے۔" ویرا نے فخر آمیز نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے خوشامدانہ لہجے میں کہا۔ "وہ آدمی دوستوں میں سے ہے۔ وہ دونوں آج رات کسی بھی وقت آ جائیں گے۔ تم کولون کے شنگریلا کا آٹھ سو بیس نمبر کمرا مس تریا تھی کے نام بک کرا دو۔ وہ دونوں ائیرپورٹ سے وہیں آئیں گے۔ تمہارا کوئی بھی آدمی تمہارے نام سے ان سے ملے گا تو وہ تمہارے ساتھ ہو لیں گے۔ تسم سا چوئی کے گھاٹ سے تم انہیں دوسری طرف وان چائی کے گھاٹ پر لے جانا جہاں تمہاری اسپیڈ بوٹس ہر وقت موجود رہتی ہیں۔ ہانگ کانگ کی بحری پولیس کے خطرے کی وجہ سے وہ آدمی مکاؤ تک تمہارے ساتھ آئے گا۔ اپنی سلطنت میں پہنچنے کے بعد تم لڑکی کو روک کر مرد کو آزاد کر دینا۔ وہ اپنی راہ خود تلاش کر لے گا۔"

اسپیکر فون پر کوانگ فو کی بلند آہنگ ہنسی گونجنے لگی۔ اسی بے ہنگم ہنسی کے دوران وہ بولا۔ "اس کا مطلب ہے کہ تو ابھی تک ہانگ کانگ کو نہیں بھولی۔ تجھے یہاں کا ہر گھر گھاٹ اچھی طرح یاد ہے۔ وان چائی میں میرا گھاٹ اب بھی برقرار ہے۔ جنگ ژاؤ اسے چلاتا ہے۔ بظاہر وہ سیاحوں کو سمندری تفریح کے لیے کرائے پر بوٹس فراہم کرتا ہے لیکن اندر خانے اصل کام بھی چلتا رہتا ہے۔ لوک ہارٹ روڈ پر دونوں نائٹ کلب بھی پرانی ڈگر سے چل رہے ہیں۔ وہاں ارک سوک دیکھ بھال کرتا ہے کیونکہ مسٹر چوانے کو دو سال پہلے تانگ نے معذور کر دیا تھا۔ لیکن تیرے کام کے لیے مجھے خود ہی شنگریلا جانا ہوگا۔"

ان دونوں کی لحہ بہ لحہ رنگ بدلتی ہوئی گفتگو سن کر میری آنکھیں فرطِ حیرت سے پیشانی پر چڑھی جا رہی تھیں۔ ویرا نے کوانگ فو جیسے گرگِ باراں دیدہ کو حیرتناک طور پر شیشے میں اتار لیا تھا۔

"نہیں قادر!" ویرا نے ٹھنک کر اصرار کیا۔ "پچھلے چند برس میں تم اور بھی موٹے ہو گئے ہوگے۔ تمہارے لیے چلنا پھرنا ظلم ہے۔ یہ کام تو تمہارا کوئی پالتو کتا بھی کر سکتا ہے۔"

"تو ٹھیک کہتی ہے میری بچی! آج کل میرا وزن تین سو پونڈ ہو رہا ہے۔ جب کرنے کے لیے کوئی کام ہی نہ ہو تو آدمی شراب پی پی کر موٹا ہوتا رہتا ہے....."

"ایسا نہ کہو قادر!" ویرا نے کسی مخلص خیر خواہ کی طرح تڑپ کر اس کی بات کاٹ دی۔ "میں اچھی طرح جانتی ہوں کہ اس علاقے میں سارا کام تم ہی چلا رہے ہو۔"

"ایک زمانہ تھا کہ کوانگ فو جوان تھا۔" اس کی آواز میں حسرتیں سمٹ آئیں۔ "اس زمانے میں میں کینٹان کے گرد و نواح میں پھیلے ہوئے ویران گھاٹوں سے اپنی اکلوتی موٹربوٹ میں بھگوڑے چینیوں کو بھیڑ بکریوں کی طرح بھر کر ہانگ کانگ پہنچاتا تھا۔ ان ہزاروں مفلس بھگوڑوں میں سے آج بہت سے لوگ کروڑپتی ہو چکے ہیں مگر وہ میرا احسان مانتے ہیں کہ سخت ترین حفاظتی انتظامات کے باوجود میں نے انہیں چین کی گھٹن سے نکال کر ہانگ کانگ کی فضاؤں میں پہنچایا تھا۔ میرا اصل دور وہی تھا۔ اب تو میرا ذہن کام کرتا ہے جسم پڑے پڑے فربہ ہو رہا ہے۔ اچھے کارندے مل جانے سے یہی ایک نقصان ہوتا ہے کہ آدمی نکما ہونے لگتا ہے۔ اچھی ٹیم نہ ہو تو آدمی بھاگ بھاگ کر کانٹا ہو جاتا ہے لیکن اس کے دماغ کو زنگ لگ جاتا ہے۔"

"تم بہک رہے ہو قادر!" ویرا اس خونخوار [illegible] سے گستاخی کی حد تک بے تکلف تھی۔ "میں کہہ رہی تھی کہ تمہیں شنگریلا جانے کی ضرورت نہیں ہے۔ مکاؤ سے کولون تک خاصی لمبی مسافت ہے۔ اس ایک گھنٹے میں تم شراب کی آدھی بوتل پا سکتے ہو۔ یہ کام تمہارا کوئی آدمی بھی کر سکتا ہے۔"

"نہیں!" اس بار کوانگ فو کا لہجہ بوڑھے بیمار شیر کی غراہٹ سے مشابہ تھا۔ "میں نے تیری باتوں سے اندازہ لگا لیا ہے کہ دونوں آنے والوں کو میرا نام دے بھیجا ہے۔ میں اپنے نام کسی کو یوں استعمال کرنے کی اجازت نہیں دے سکتا۔ اس طرح میرا نام چلتا ہے۔ انہوں نے میرے نام کو بھی بٹا لگا دیا تو میں کہاں جاؤں گا۔ تیری مس تریا تھی کو میں خود مکاؤ لاؤں گا۔ تو نے یہ نہیں بتایا کہ وہ کہاں بھیجی جائے گی؟"

"اسے بھیجنے کی بات تو بعد میں آئے گی۔ پہلا مسئلہ تو یہ ہے۔" ویرا نے مکارانہ انداز میں مجھے آنکھ مار کر اسپیکر فون کا

کہ میں انہیں فون کر کے تمام تفصیل بتا دیتی ہوں تاکہ تمہیں
ساتھ نہ نکلنا پڑے۔"
"مجھے غصہ مت دلا میری بچی!" کوانگ فو کی غصیلی آواز بھی
عجب آمیز تھی۔ "تم جو کچھ کہہ رہی ہو وہ اٹل ہے۔ تجھے میری
بھی ہوئی چڑیوں پر بھروسا نہ ہو تو اور بات ہے ورنہ میں یہ
کام خود کروں گا۔ اب اپنی بیٹیوں کے کام نہ آئیں تو بڑھا بھی ان
کی باتوں کو نوچنے سے شرماتے ہیں۔"
"فادر!" اس بار ویرا کی زبان سے اضطراری طور پر ابھرا
تھا۔ "کاش تم اپنی یہ بات میرے اصل باپ کو بھی بتانے کی ہمت
کرتے۔ میری پوری عمر ایسے ہی کسی سائے اور سائبان کی تلاش
میں گزری ہے۔ میرے لیے تمہاری ذات ایک مقدس سائے اور
سہارے کی طرح ہے۔"
"میری باتوں میں شیر آئی مین کا عکس دیکھنے کی کوشش نہ
کرو۔" کوانگ فو کی آواز یک بیک سخت اور بے رحمانہ ہو گئی۔
"ہوائی چٹانوں پر سورج کی کرنوں کا ڈھلان رقص دیکھنے والی
آنکھیں اندھی ہو جاتی ہیں۔ مجھے اس بد ذات سے نفرت ہے۔ تمہاری
عزت صرف اس لیے کرتا ہوں کہ تم نے اسی کے نطفے سے
جنم لیا ہے۔ ورنہ تم سے بھی کم عمر کی لڑکیاں دن رات میری
خدمت کرتی ہیں۔"
کوانگ فو کا وہ لہجہ بہت خوفناک اور زہر آلود تھا۔ ویرا سے
کئی لمحوں تک اس کا کوئی جواب نہیں بن پڑا اور وہ حیرت سے
منہ کھولے مجھے دیکھتی رہ گئی۔
"ٹھیک ہے فادر!" طویل سکوت کے بعد ویرا نے کہا۔ "جو تم
چاہتے ہو اب وہی ہوگا۔ مکاؤ سے مس ذکا کو جلد از جلد
پاکستان پہنچانا ہے۔"
"پاکستان؟" کوانگ فو کی آواز خیر تیز تھی۔ "یہ وہی ملک تو
نہیں جو بھارت کی جڑ میں سے ذرا سا شمال مغرب کی طرف نکلا ہوا
ہے؟"
"تم ٹھیک سمجھے ہو۔" ویرا نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "لڑکی کو
اسی ملک کے ساحلی شہر کراچی میں پہنچانا ہے۔"
"اسے وہاں کس کے حوالے کیا جائے گا؟ وہاں میرا اکبر خان
تو رانا ہے۔"
"اکبر کو بھول جاؤ۔ وہ مارا جا چکا ہے۔" ویرا نے مجھ پر
فاتحانہ نگاہیں ڈالتے ہوئے کہا۔ "وہ لڑکی ایک بار کراچی پہنچ
جائے پھر اپنا راستہ خود تلاش کر لے گی۔"
"شاید میری کوئی بات تمہیں بری لگ گئی ہے۔" ویرا کے لہجے
کی ناگواری کو محسوس کرتے ہوئے کوانگ فو نے فوراً ہی
سوال بدل دیا۔
"نہیں فادر! ایسی کوئی بات نہیں ہے۔" ویرا کا لہجہ بدستور
تلخ تھا۔ "میری حالت تو دلدل میں پڑے ہوئے ایک ایسے مسافر
کی سی ہے جو پوری دنیا کو اپنے باپ کی جاگیر سمجھتا ہے۔ اسے اپنی
اصلیت اور حقیقت کا اندازہ اسی وقت ہوتا ہے جب کوئی بکا ہوا
راہ گیر اس کی پسلیوں میں پوری قوت سے ٹھوکر رسید کرتا ہے۔
مجھے خوشی ہے کہ آج یہ کام تم نے کیا ہے۔ تمہاری لگائی ہوئی ٹھوکر
مجھے برسوں تک اپنی اصلیت کی یاد دلاتی رہے گی۔ میں اپنی ذات میں
کچھ بھی نہیں ہوں۔ جو کچھ ہوں وہ اپنے باپ کے طفیل ہوں۔"
"اپنی اصل کو کبھی نہیں بھولنا چاہیے۔" اس بار کوانگ فو کا
رد عمل جذباتی نہیں تھا۔ "تم حرامی ہو یا حلالی۔ یہ میرا اور تمہارا
معاملہ نہیں کیونکہ اس پر ہم دونوں کا کوئی بس نہیں تھا۔ یہ معاملہ
تمہارے ماں باپ کے درمیان تھا۔ میرے لئے ساری اہمیت اس
بات کی ہے کہ تم شیر آئی مین کی بیٹی ہونے کی دعوے دار ہو اور وہ
تمہارے اس دعوے کی تائید کرتا ہے، نہ تردید۔ اس کا مطلب
ہے کہ بظاہر تم بیٹی ہو۔ اسی اعتبار کی بنا پر میں نے تم کو اپنی بیٹی بنایا
اور سمجھا ہے۔ یہ میرا کوئی احسان نہیں ہے۔ اس میں میری اپنی
غرض مندی بھی شامل ہے۔ شیر آئی مین ہمیشہ زندہ نہیں رہے گا۔
اسے بھی اپنے عقیدے کے مطابق دفن ہونا ہے یا اس کی لاش پر
مردار خوروں کی ضیافت ہوگی۔ پھر اس کی جگہ تم سنبھالو گی۔ اگر تم
سے میری انکھی رسم و راہ رہی تو میں اپنے آخری وقت تک عزت
اور وقار کے ساتھ زندہ رہوں گا۔ تم سے نہ بن سکی تو آخری عمر میں
مجھے ہزاروں حسرتوں اور محرومیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔"
"ایسا نہیں ہوگا فادر!" ویرا نے اس بار جذبات سے عاری اور
سخت لہجے میں کہا۔ "تم نے مجھے مشروط طور پر بیٹی بنایا ہے لیکن میں
نے اپنی کسی غرض کے بغیر تمہیں اپنا فادر تسلیم کیا تھا۔ تمہیں اپنے
الفاظ پر قائم رہنے یا نہ رہنے کی پوری آزادی ہے لیکن مجھے تم ہمیشہ
اپنی بیٹی ہی پاؤ گے۔"
"تم عقل سے بالکل عاری ہو۔" اسپیکر فون پر کوانگ فو کی
غصیلی آواز ابھری۔ "تم بات کا بتنگڑ بنا رہی ہو۔ سیدھی سادی
دشمنوں کی بات تھی جسے تم الجھا رہی ہو۔ بہرحال اب کچھ بھی ہو،
تمہاری مس ذکا کل تک کراچی پہنچا دی جائے گی۔"
"فادر!" ویرا نے مجبور اور مضمحل لہجے میں کہا۔ "یہ بھی
میری کوئی درخواست نہیں، ایک التجا ہے۔ تم چاہو تو میری اس فرمائش
کو اب بھی ٹھکرا سکتے ہو۔"
"تم شاید پاگل ہو گئی ہو۔ میں تم سے کہہ چکا ہوں کہ اس لڑکی
کو مکاؤ لانے کے لئے میں خود کو ذمہ دار جانوں گا۔ تمہاری یہ فرمائش
میرے لئے ایک امانت بن چکی ہے۔"
"میں اس تعاون پر تہہ دل سے تمہاری شکر گزار ہوں۔" ویرا
نے گلاس سے ایک لمبا گھونٹ لینے کے بعد بھرائی ہوئی آواز میں
کہا۔ "اگر میری کسی بات سے تمہاری دل آزاری ہوئی ہو تو میں
پورے خلوص کے ساتھ معافی چاہتی ہوں۔ دراصل قصور میرا ہی
تھا کہ میں اپنی خوبیوں اور صلاحیتوں پر ناز کرتی رہی۔ میں بھول گئی

تھی کہ میرے اوپر تمہاری تمام مہربانیاں میرے باپ کی وجہ سے تھیں۔ تمہارے محل میں اپنے سے کم خوبصورت لڑکیوں کو تمہارے پہلو میں دیکھ کر ہی مجھے سمجھ لینا چاہیے تھا کہ تم مجھے اس فوج میں شامل کرنے کے بجائے بیٹی بنا رہے ہو تو اس کا کوئی گہرا اور خفیہ سبب ہوگا۔ وہ سبب مانع نہ ہوتا تو تمہارا ذوق مجھے بیٹی کے بجائے کچھ اور ہی قرار دیتا۔"

"بس! اب خاموش ہو جاؤ۔" کوانگ فو کی آواز میں تندی اور وحشت عود کر آئی۔ "تم نوجوان لڑکیوں میں سب سے بڑی خرابی یہی ہوتی ہے کہ تم اپنے خوابوں کے جزیروں میں رہنا چاہتی ہو اور اگر کوئی ہمدرد تمہیں حقیقت کا آئینہ دکھائے تو اس سے ناراض ہو جاتی ہو۔ میں اگر مگر اور قیاس آرائیوں پر یقین نہیں رکھتا۔ اٹل حقیقتوں پر چلتا ہوں۔ مجھے تم ہمیشہ ایک باپ کی طرح نرم اور مہربان پاؤ گی کیونکہ کوانگ فو اپنے قول سے کبھی نہیں پھرتا۔"

"ٹھیک ہے فادر! پھر میں کراچی میں لوگی کا انتظار کروں گی۔" ویرا نے کہا۔ میں نے اسے گھور کر اس فیصلے کو مزید طول دینے سے روک دیا تھا۔

"میں ابھی کولون کے لیے نکلتا ہوں۔ یہ نہ سمجھنا کہ اس وقت کوئی نرم گرم بات تمہارے کام پر اثر انداز ہو گی۔ میں نے کھلے دل سے تم سے بات کی ہے اور میرے دل میں کوئی رنجش نہیں ہے؟"

"شکریہ فادر۔" ویرا نے فوراً ہی کہا۔ "تو ہین جھٹکے سے سنبھلنے کے بعد میں بھی سب کچھ بھول بھال کر نارمل ہو جاؤں گی۔ تم میرے مزاج سے بہت اچھی طرح واقف ہو۔"

گفتگو کا سلسلہ منقطع ہوتے ہی ویرا میری طرف متوجہ ہو گئی۔ "تم نے دیکھ لیا کہ چینی لائبہ کیسے بوڑھوں کے ذریعے دنیا پر حکمرانی کر رہا ہے۔ یہ لوگ سوتے ہوئے بھی اس کی برتری اور عظمت کے خواب دیکھتے ہوں گے۔"

"اس کی ہر بات درست اور سچ تھی۔ وہ جس کا کھاتا ہے اسی کے گن گاتا ہے۔ تمہیں اس کی کسی بات کا برا نہیں ماننا چاہیے تھا۔ اس جیسا حریص اور شدید بدمعاش اگر تم جیسی حسین و جمیل دوشیزہ کو پھانسنے سے گریز کرتا ہے تو اس کے بہت قوی محرکات ہونے ضروری ہیں..."

ویرا زور سے ہنس پڑی۔ "اب تم مجھے لیکچر دو گے۔ میں پہلے دن سے یہ بات جانتی ہوں۔ میں تو اس سے یوں ہی کھیل رہی تھی۔ بس اس کی ایک بات ہی میرے دل کو لگی تھی جس پر میں لمحہ بھر کے لیے جذباتی ہو گئی تھی ورنہ یہ سب میری نپی تلی اداکاری تھی۔"

"اس کی کس بات کا ذکر کر رہی ہو؟" میں نے اس کا فقرہ درمیان سے اچک کر سوال کیا۔

"وہی جو بیٹیوں کے کام نہ آنے والے باپوں کے بارے میں تھی۔ کوانگ فو کے الفاظ نے مجھے اندر تک سے جھنجوڑ کر بے قابو کر دیا تھا۔ اب تم سمجھ لو کہ میں نے کس طرح خود کو سنبھالا ہو گا۔"

"تمہیں اس سے اتنی زیادہ بات کہنے کی ضرورت نہ تھی۔" میں نے کہنا چاہا لیکن ویرا نے مجھے اپنی بات مکمل کرنے کا موقع دیے بغیر بولنا شروع کر دیا۔

"میں اسے اچھی طرح جانتی ہوں۔ طویل تعطل کے بعد بوڑھے کام کی بات نامناسب ہوتی۔ تم یہ کیوں بھول رہے ہو کہ میں اسے بہت چالاکی کے ساتھ گھیرا ہے۔ غزالہ کا معاملہ وہ اپنے نوبی کے حوالے کر دیتا تو وہ سب ہی ہانگ کانگ کی جیری پولیس تک پہنچ چکے ہوتے۔ کوانگ فو بہت چالاک اور بارسوخ آدمی ہے۔ اسے ہر ایک افسر اچھی طرح جانتا ہے اور اس کا لحاظ بھی کرتا ہے۔ بعض بزدل افسران تو اپنی جان کے خوف سے اس کی راہ میں حائل ہونے سے بھی کتراتے ہیں۔"

"تمہاری یہ منطق میری سمجھ میں نہیں آئی کہ تم نے اسے کیسے گھیرا ہے؟" میں نے سوال کیا۔ "اس نے تو خود ہی کوارٹر جانے کی پیشکش کی تھی۔ اس میں تمہاری کون سی چالاکی شامل تھی؟"

"میں نے شری بان سنگھ کو وانستہ کوانگ فو کا نام دیا تھا۔ میں اس وقت بھی جانتی تھی کہ کوانگ فو اپنے نام سے کسی اور کو نہیں جانے دے گا۔ وہ اپنی ساکھ کا بہت خیال رکھتا ہے۔ اس کے نام بلیک ورکنگ کے نام سے آپریٹ کرتے ہیں اور ان کا ایک تصور یا خفی نشان ہوتا ہے۔ میں نے ابتدا ہی سے یہ خیال رکھا تھا کہ وہ خود غزالہ کا معاملہ سنبھالے۔ تمہارے لیے میں اس سے زیادہ نہیں کر سکتی تھی۔"

"میں اس تعاون پر تمہارا احسان مند رہوں گا لیکن یہ بات بھی یاد رکھنی چاہیے کہ غزالہ کا مسئلہ تمہارا ہی پیدا کیا ہوا ہے جسے تم خود ہی سلجھا رہی ہو۔ سب سے زیادہ اطمینان اور خوشی کی بات یہ ہے کہ شری بان سنگھ نے تمہارے ساتھ کوئی چال بازی کرنے کی کوشش نہیں کی بلکہ شرافت کے ساتھ تمہاری ہر بات کو مان لیا۔ اس نے یہ بھی تسلیم کر لیا کہ تمہارے بارے میں اسے دھوکا دیا گیا تھا۔"

"سفارتی جرائم میں صورت حال اور ترجیحات بہت تیزی کے ساتھ بدلتی ہیں۔" ویرا بولی۔ "اس کے مفاہمانہ رویے سے مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے انہیں ایک بار پھر کی سے مدد لینے کی ضرورت محسوس ہو رہی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ شری بان سنگھ نے اسی وجہ سے شرافت کا مظاہرہ کیا ہو۔"

"ایک بار غزالہ کراچی پہنچ جائے تو پھر میں ایک ایک کر کے سب کو دیکھ لوں گا۔" میں نے اپنے گلاس سے آخری گھونٹ اپنے معدے میں منتقل کرتے ہوئے تلخ لہجے میں کہا۔

"وہ بعد کی بات ہے۔" اس نے میری کمر کے گرد ہاتھ ڈالتے ہوئے ترنگ سے کہا۔ "اگلے چند گھنٹوں میں غزالہ واپس آنے والی ہے۔ تم اس کے استقبال کی مشق بھی کر لو۔ ایسا نہ ہو کہ

وقت پر تمہیں بھولا ہوا کوئی بھی سبق یاد آ جائے اور وہ تمہیں کوس کر رہ جائے۔"

"تم بھی انجیز جیسی بے تابی اور بے قراری کا مظاہرہ کر رہی ہو۔" میں نے خاصی قوت سے مزاحمت کرتے ہوئے کہا۔ "جب تم رات کو یہاں ٹھہرنے کا فیصلہ ہی کر چکی ہو تو صبر سے کام لو۔ ابھی سنری مان سنگھ کو فون کرتا ہے تھوڑی دیر بعد سلطان شاہ بھی لوٹ آئے گا۔ تمہیں اس کے سامنے مہذب رہنا ہوگا ورنہ اسے مذاق اڑانے کا موقع مل جائے گا۔"

"کیا یہ ممکن نہیں کہ تم کسی بہانے سے آج رات کے لئے اسے باہر ٹال دو۔ ایک ہی چھت کے نیچے اس کی موجودگی کا احساس میرے موڈ کو غارت کر کے رکھ دے گا۔ میرا خیال ہے کہ ایسے معاملات میں تم بھی اس سے دبتے ہو۔"

"مشرق میں اسے باہمی لحاظ اور مروت کہا جاتا ہے ورنہ کوئی کسی کا ہاتھ تھام کر نہیں روک سکتا۔"

"لحاظ اور مروت کی باتیں مجھے نہ سناؤ۔ میں نے زندگی کو بہت قریب سے اور اس کے گھناؤنے روپ میں دیکھا ہے۔ شاید تم یقین نہ کرو لیکن میں نے تمہارے ہی ملک کے ایک باپ اور اس کے بیٹے کو وینس کے ایک ہوٹل میں عجیب حال میں دیکھا تھا۔ پیسے بچانے کے لئے وہ دونوں ایک ہی کمرے میں ٹھہرے ہوئے تھے۔ باپ کمرے میں ایک عورت کے ساتھ داد عیش دے رہا تھا اور بیٹا نیچے بار میں وسکی پی کر بے تابی سے اپنے باپ کی واپسی کا انتظار کر رہا تھا۔"

"تو اس میں کون سی خرابی ہے؟ وہ کمرے میں کروٹ لے کر تو نہیں سو سکتا تھا۔ اسے لامحالہ اپنے باپ کے واپس لوٹنے کا انتظار کرنا تھا۔ تم بعض اوقات بے سروپا باتوں کے افسانے بنا لیتی ہو۔"

"تم دانستہ میری بات کو سمجھنے سے گریز کر رہے ہو۔" وہ مجھے گھورتے ہوئے تیزی سے بولی۔ "بات عورت کی واپسی کی نہیں بلکہ باپ کی واپسی کی تھی کیونکہ باپ کے بعد بیٹے کو اس خاتون سے ملاقات کرنی تھی۔ کمرے کی طرح عورت میں بھی حصے داری کر کے وہ بچت کر رہے تھے تاکہ زیادہ دنوں تک عیش کر سکیں۔"

"اور انہوں نے خود ہی تمہیں یہ سب بتایا؟" میں نے اس کا مضحکہ اڑاتے ہوئے پوچھا۔

"انہوں نے نہیں بلکہ صرف لڑکے نے۔" اس نے غصے میں کہا۔ "میں تمہیں بتا چکی ہوں کہ لڑکا انتظار اور اضطراب کے عالم میں بار میں بیٹھا وسکی پی رہا تھا۔ الکحل میں ہزاروں خرابیاں ہوں تو ہوں مگر ایک اچھائی یہ ہے کہ یہ انسان کو سچ بولنے پر مجبور کر دیتی ہے۔ وہ لڑکا اپنے اعتراف پر ذرا بھی شرمسار نہیں تھا۔ اسے فخر تھا کہ اس کے اپنے باپ سے دوستانہ مراسم ہیں۔ اب بتاؤ کہ اسے مشرق میں کیا کہتے ہیں؟"

"یہ کھلی ہوئی بے شرمی اور بے حیائی ہے۔ ایسے مستثنیات ہر علاقے میں ہوتے ہیں۔ ان کو معیار نہیں بنایا جا سکتا۔ مجھے شبہ ہے کہ تم سے اس لڑکے کی کتھا سننے یا سمجھنے میں کوئی نہ کوئی غلطی ہوئی ہوگی۔"

"بات سننے اور سمجھنے سے آگے تک گئی تھی۔ مجھے ان میں دلچسپی اور سنسنی محسوس ہوئی اور میں وہاں جیسی بار اچھی پوسٹ واچ اور بار کے دروازے پر نظریں ... ہوں ہی اسے بار کے دروازے پر اپنے باپ کی شکل نظر آئی تقریباً دوڑتا ہوا وہاں سے چلا گیا۔ بار میں ہر جگہ ... پر جمان تھے لندن ... شخص اپنے جیبے کے خالی کیے ہوئے ... میرے قریب آ بیٹھا۔ اس کے چہرے پر سکون اور آسودگی ... تھا۔ تم چاہو تو میں تمہیں ان دونوں کے نام بھی بتا سکتی ... چمڑے یا چمڑے کے ملبوسات کی صنعت میں ایک نمایاں مقام ... ہیں۔ وہ کوئی گرے پڑے اور مفلوک الحال سیاح نہیں تھے۔"

اس کے باتوں میں مصروف ہو جانے کی وجہ سے میں ... جارحانہ حرکتوں سے بچا ہوا تھا جب کہ سنری مان سنگھ کو فون ... میں تھوڑی ہی دیر تھی۔ اس لیے میں نے بے تکلفی سے کہا "... لیے تمہاری باتیں ناقابل فہم ہیں۔ ویسے تم خود جانتی ہو کہ مشرق ... مغرب کی سماجی اور معاشرتی اقدار میں زمین اور آسمان کا ... ہے۔"

"میں فرق کو تسلیم کرتی ہوں لیکن تمہیں ماننا پڑے گا ... مغرب کے مقابلے میں مشرق میں دوغلا پن زیادہ ہے! ... کو چھپا کر کیا جاتا ہے ورنہ ہر ایک پارسا بنا پھرتا ہے۔"

"ہو سکتا ہے کہ تمہارا تجربہ درست ہو۔" میں اس بارے ... کچھ نہیں کہہ سکتا۔"

"اب آگے سنو!" اس نے نئی سگریٹ سلگاتے ہوئے ...

"باپ نے اسٹول سنبھالتے ہی ٹماٹر کا جوس طلب کیا تو میں ... حیرت سے اسے دیکھا اور پوچھا کہ وہ جوس پر اکتفا کیوں کر رہا ... اس نے بتایا کہ الکحل اس کے مذہب میں حرام ہے اور میں ... منہ دیکھتی رہ گئی۔"

"تم نے دنیا جہان کے سارے تضادات ان ہی ... منسوب کر دیے ہیں۔ پتا نہیں اچھا ان بے سروپا باتوں سے ... ثابت کرنا چاہ رہی ہو؟" میں نے قدرے جھنجھلا کر ... کرتے ہوئے کہا۔

خاصی طویل بحث اور تکرار چھڑ گئی۔ جب ... کے نام لیے تو مجھے شدید ذہنی جھٹکا لگا کیونکہ صنعت اور تجارت ... وابستہ ہونے کے باوجود میں ان ناموں سے آشنا تھا۔

اسی دوران میں ایک گھنٹے کا مقررہ وقت پورا ہوا ... سنری مان سنگھ کا نمبر ملانے لگی۔

"سارا بندوبست ہو گیا ہے۔" ... مان سنگھ نے حوصلہ افزا لہجے میں کہا "وہ دونوں ...

زمانی کے ماموں سے سفر کریں گے۔ نئی دہلی سے وہ بنکاک اور وہاں سے ہانگ کانگ جائیں گے میرا اندازہ ہے کہ انھیں کچھ زیادہ وقت لگ جائے گا۔"

"یہ تبدیلی مجھے پسند نہیں آئی۔" ویرا نے خشک لہجے میں کہا۔ "میں نے تمھیں پہلے ہی بتا دیا تھا کہ میرے لیے وقت کا معاملہ بہت اہم ہے۔ اب مجھے آگے تک تبدیلیاں کرنی پڑیں گی۔ ان دونوں کی منتقلی کے لیے شیڈول پروازوں پر انحصار کرنے کے بجائے تم کوئی ہوائی جہاز چارٹر بھی کر سکتے تھے۔"

"ہمارے یہاں جہاز چارٹر کرنے کی سہولتیں موجود نہیں ہیں۔" میں نے معذرت خواہانہ انداز اپنایا۔ "کسی سرکاری ادارے سے جہاز مستعار لینے میں بھی خاصا وقت صرف ہوتا اس لیے میں مجبور تھا۔ میرے لیے وقت کو مزید کم کرنا ممکن نہیں تھا۔ وقت بچانے کے لیے ان دونوں کو بنکاک کے راستے بھیجا جا رہا ہے کیونکہ ہانگ کانگ کے لیے راہ راست پرواز علی الصبح سے پہلے دستیاب نہیں ہے۔ میں زحمت کے لیے معذرت خواہ ہوں۔"

"ٹھیک ہے تمہارے آئندہ کے تعلقات کا انحصار اس ڈیل کی کامیاب تکمیل پر ہوگا۔"

"تم مجھے اپنا نمبر دے سکو تو میں تمھیں ڈیل مکمل ہونے کی اطلاع دے سکوں گا۔"

"میں چند مجبوریوں کی وجہ سے اپنا فون نمبر نہیں دے سکتی۔ غزالہ کی کارکردگی کی اطلاع مجھے براہ راست ہانگ کانگ سے مل جائے گی۔ وہاں میرے بہت مضبوط روابط ہیں۔"

"دراصل اس کے علاوہ بھی کچھ ضروریات ہیں۔ یہاں ہمارا ایک سیکرٹ ایجنٹ کافی دنوں سے لاپتا ہے۔ نئی دہلی سے بھی کچھ اطلاعات آ رہی ہیں۔ ان معاملات میں، میں تم سے مدد لینا چاہتا ہوں۔"

ویرا کے ہونٹوں پر معنی خیز تبسم پھیل گیا "لڑکی واپس آ جانے تک ہم چار روز میں خود تم کو فون کر لوں گی لیکن تم میرے بارے میں [illegible] کا سامنا کیسے کر سکو گے؟"

"فی الحال یہ ڈیل اب خطرے میں ہے۔ تفصیل میں بعد میں بتاؤں گی،" اس نے کہا۔

"ٹھیک ہے پھر اب چند دنوں بعد بات ہوگی۔" ویرا نے کہا اور فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

غزالہ کا معاملہ پہلے سے باہر آ گئی تھی۔ ان لوگوں کو ملا سرکار سے بدترین شکست اور پریشانی لاحق ہو چکی تھی اور غزالہ کی تلاش کے سلسلے میں ہر ممکن ذریعے سے مدد لیتے پھر رہے تھے۔ اس فہرست میں ویرا کا نام بھی تھا۔ اس نے نئی دہلی سے جن اطلاعات کا ذکر کیا تھا ان کی نوعیت کے بارے میں بھی میں اندازہ لگا سکتا تھا کہ ان میں کیا ہوگا۔

سندھ میں ملا سرکار کا مشن بدترین ناکامی سے دوچار ہو چکا تھا۔ ہتھیاروں اور بمبوں کی بھاری کھیپ لانے والی لانچ رینجرز کے ہاتھوں پکڑی گئی تھی جب کہ وہ لوگ سندھ میں مکمل تباہی پھیلانے کی تیاریاں مکمل کر چکے تھے۔ ان کی دانست میں جتنا بارود تھا اور اس پر تیل چھڑک کر دیا سلائی دکھانے کی دیر تھی۔ اس لیے وہ لوگ کسی متبادل منصوبے پر اپنے کام کا آغاز کر سکتے تھے تاکہ ملا سرکار کے حامیوں کے بکھرنے سے پہلے ہی ان کی موثر قوت سے بھرپور فائدہ اٹھا کر سندھ میں آگ اور خون کی ہولی شروع کرائی جا سکے۔

وہ معاملات کا ایک ایسا رخ تھا جس پر بعد میں بھی غور کیا جا سکتا تھا۔ فوری اہمیت غزالہ کی آزادی کی تھی۔ بظاہر ہمارے پاس کافی وقت تھا اور مجھے پوری امید تھی کہ ویرا کے روانہ ہونے سے پہلے ہی غزالہ ہانگ کانگ میں کرانگ فو کی تحویل میں پہنچ چکی ہوگی جب کہ کرانگ فو اپنے قول کا دھنی معلوم ہوتا تھا۔ مجھے اس امر میں کوئی شبہ نہیں تھا کہ غزالہ ایک بار اس کے قبضے میں آ گئی تو وہ اسے پاکستان بھیجنے میں ایک لمحے کی بھی تاخیر نہیں کرے گا۔

وہ سارے معاملات ویرا نے طے کیے تھے۔ میری جان سنگھ اس سے دبا ہوا تھا۔ کرانگ فو اس سے بھرپور تعاون پر آمادہ تھا اس لیے میری دلی خواہش تھی کہ غزالہ سے متعلق مسائل ویرا کی موجودگی ہی میں حل ہو جائیں تاکہ کسی ردوبدل کی صورت میں وہ ان دونوں سے رابطہ کر سکے۔ اس کے چلے جانے کے بعد وہ سہولت ختم ہو جاتی۔ میری طرف سے کی جانے والی کوئی بھی ترمیم حالات کو خطرناک حد تک بگاڑ سکتی تھی اس لیے میرے پاس انتظار کرنے کے علاوہ کوئی چارۂ کار نہ ہوتا۔ جب کہ دوسری طرف بلیک کراس ڈیل کا معاملہ ایک تیز دھار تلوار کی طرح ہمارے سروں پر معلق تھا۔ میری خواہش تھی کہ ویرا وقت ضائع کیے بغیر ایران کی طرف روانہ ہو جائے لیکن اس نے اپنی ضد کی وجہ سے میرے پاس شب بسری کا فیصلہ کر لیا تھا۔ ابتدا میں مجھے اس کا وہ فیصلہ گراں گزرا تھا لیکن بعد میں جس طرح ویرا کی مداخلت سے غزالہ کی بازیابی کے آثار پیدا ہوئے، اس کی بنا پر مجھے اس کا رک جانا بہتر نظر آنے لگا تھا۔

"سلطان شاہ کو بھگانے کے بارے میں کیا سوچا ہے تم نے؟" مجھے اپنے خیالات کی رو میں مستغرق پا کر ویرا نے مجھے ٹھوکا دیتے ہوئے سوال کیا۔

"اسی کے بارے میں سوچ رہا تھا۔" میں نے فوری بہانہ بنایا۔ "میں اسے سمجھا بجھا کر کسی نہ کسی طرح ٹال سکتا ہوں لیکن تمہاری موجودگی میں اس کا رویہ خاصا جارحانہ ہو جاتا ہے۔ اس کے ذہن میں یہ خیال بیٹھ گیا ہے کہ تمہارے آ جانے کی وجہ سے میں اس سے پیچھا چھڑانے کی کوشش کر رہا ہوں۔"

"پھر تم کیا چاہتے ہو؟" اس نے میری طرف دیکھتے ہوئے پوچھا۔ اس کی آنکھوں میں یک بیک شکوک و شبہات کے سائے لہرانے لگے تھے۔

"اس وقت ساڑھے تین بجے ہیں۔" میں نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے کہا "تم سلطان شاہ کی واپسی سے پہلے بازار وغیرہ کی طرف نکل جاؤ۔ میں سلطان شاہ کو یہ بتاؤں گا کہ تم واپس جا چکی ہو لیکن کوئی بندوبست نہ ہونے کی صورت میں تمہاری واپسی کا امکان بھی ہے۔ میں اسے سمجھا دوں گا کہ تمہاری واپسی کی صورت میں 'میں' تم پر ڈورے ڈالنے کا ارادہ رکھتا ہوں۔ اس لیے تمہیں دیکھتے ہی وہ فلیٹ سے ٹل جائے۔ صبح وہ واپس آئے گا تو میں اسے تمہارے ذریعے فراز کی واپسی کی خوش خبری سناؤں گا اور وہ خوش ہو جائے گا۔"

"خدا کی پناہ' زیبی!" وہ آنکھیں پھیلا کر حیرت سے بولی "تم کس قدر چالاک اور مکار ہو کہ اپنے جگری دوست کے لیے ایک ایسی کہانی سوچ بیٹھے ہو کہ وہ بھول کر بھی تمہاری نیت پر شبہ نہیں کر سکے گا۔"

"اس وقت میری لگام تمہارے ہاتھ میں ہے۔" میں نے خفت آمیز ہنسی کے ساتھ کہا "تمہارے سائے میں آ کر ہر شخص شیطان کا چیلا بن سکتا ہے۔"

"اچھا تو میں چلی!" وہ وہسکی کا پیگ سنبھال کر اٹھ کھڑی ہوئی۔ ساتھ ہی اس نے اپنا گلاس بھی خالی کر لیا۔

اسے رخصت کرتے ہی میں بے تابانہ انداز میں فون کی طرف متوجہ ہو گیا۔

دیبا کے آ جانے کی وجہ سے میرا ظفر ایک سے رابطہ منقطع ہو کر رہ گیا تھا۔ غلام رسول والا معاملہ شروع ہونے کے بعد ہم دونوں ظفر سے ملے بغیر واپس آ گئے تھے اور اس کے پاس ہمارا پتا ٹھکانا تک نہیں تھا۔ اس کے علاوہ مجھے سیٹھ حبیب جیوانی یا پھر شیر شاہ سے ضرور بات کرنی تھی تاکہ انہیں اپنی کارگزاری سے باخبر کر سکوں' مجھے امید تھی کہ شیر شاہ دیبا کے فلیٹ پر وقت برباد کرنے کے بجائے معلومات حاصل کر کے لوٹ آیا ہو گا۔

ظفر میری آواز پہچانتے ہی خوش ہو گیا "خدا کا شکر ہے کہ تمہاری آواز سننے کی نوبت آئی۔ میں پریشان تھا کہ تم نہ جانے کہاں روپوش ہو گئے ہو۔"

"کہیں نہیں' بس ایک دوست کے گھر پر ڈیرا ڈالا ہوا ہے۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا "تمہارے مصروف ہو جانے کے بعد ہمارے لیے وہاں رکے رہنا دشوار ہو گیا تھا۔"

"کیا کسی نے کوئی بدتمیزی یا حکم عدولی کی تھی؟" اس کی چونکی ہوئی آواز ابھری۔

"نہیں" میں نے جلدی سے کہا "تمہارے آدمیوں نے بھرپور طریقے سے ہمارا ساتھ نہ دیا ہوتا تو ہمیں ذرا سی بھی کامیابی نہ ہوتی۔ بچے کی بازیابی کے ساتھ ہی ہم مسٹر اکنگ تک بھی پہنچ گئے تھے۔"

"مجھے وہ سب خبریں مل چکی ہیں۔ تمہیں بچے کی بازیابی مبارک ہو۔ جنونی مجرموں سے کوئی بات بعید نہیں ہوتی۔ مجھے ڈر تھا کہ کہیں بچے کو ہلاک نہ کر دیا گیا ہو۔"

"بچہ اپنی ماں کے پاس ہے اور حیرت انگیز طور پر اس کا ذہنی توازن سنبھل رہا ہے۔" میں نے اس کی دلچسپی ... اندھیرے میں تیر پھینکا حالانکہ مجھے جہانگیر یا سلطی سے ... فرصت ہی نہیں مل سکی تھی۔

"اور اس تھیلا کنگ کا کیا بنا؟" اس وقت ظفر بہت ... میں معلوم ہو رہا تھا۔

"اسی کے سلسلے میں بھاگ دوڑ جاری ہے۔ شاید جلد ہی وہ تیرا ہاتھ آ جائے۔" میں نے اس قلیل سی مدت میں ... جھوٹ بولا۔

"اب تم فوری طور پر یہاں آ جاؤ۔ میرے پاس تمہارے لیے ایک بہت بڑی خبر ہے۔"

"کس بارے میں؟" میں نے متجسس لہجے میں دریافت کیا۔

"غلام رسول کے سلسلے میں سرکاری طور پر تمہیں ... روپے کا نقد انعام دینے کا فیصلہ کیا گیا ہے۔ اسی سلسلے میں کچھ کاغذات تیار کرنے ہیں جو تمہارے آئے بغیر مکمل نہیں ہو سکتے۔"

"تم میری پوزیشن اور مجبوریوں سے اچھی طرح واقف ہو" میں نے معذرت آمیز لہجے میں کہا "میں کسی بھی صورت میں انعام نہیں لے سکوں گا۔ میں نے جو کچھ کیا' انعام کے لیے نہیں بلکہ اپنا فرض سمجھ کر کیا ہے۔"

"تم فکر نہ کرو۔ تمہارا نام مخفی رکھا جائے گا' نہ تمہاری تشہیر ہوگی۔ یہ بہت بڑا کام ہوا ہے۔ ہر طرف اس کارنامے کی دھوم ہوئی ہے مگر تمہارا نام ابھی تک صیغہ راز میں ہے۔ اخبارات نے وہی کچھ چھاپا ہے جو ہم نے انہیں فراہم کیا ہے' اس سے آگے قیاسات چل رہے ہیں۔"

"ان کاغذات میں میری جگہ اپنے کسی اچھے ماتحت کا نام لکھ دو!" میں نے لجاجت کے ساتھ کہا "تمہیں اندازہ نہیں کہ میں کتنے لوگوں میں گھرا ہوا ہوں۔ کسی کو اس بات کی بھنک بھی پڑ گئی کہ غلام رسول کی تباہی میں میرا ہاتھ تھا تو ہر طرف میرے دشمن پیدا ہو جائیں گے۔"

"نہیں ہم دیکھ لیں گے۔" اس نے پُر اعتماد لہجے میں ... کہا۔

"تمہارے آدمی شب و روز میری حفاظت نہیں کر سکتے۔ لوگ نادیدہ سایوں کی طرح اپنے شکار کا پیچھا کرتے ہیں ... ساتھ کسی مناسب موقع کا انتظار کرتے ہیں اور پھر اچانک ... وار کر کے روپوش ہو جاتے ہیں۔"

"اچھا' تم یہاں آ جاؤ' پھر ہم دیکھیں گے کہ کیا ..." اس کی آواز تفکر آمیز ہو گئی۔

"شاید میں آج نہ آ سکوں۔ اس کے لیے مجھے وقت ...

ہوں۔" میں نے بے چارگی سے کہا۔

"تو کیا یہاں آنے میں بھی تم کوئی خطرہ محسوس کر رہے ہو؟"

اس مرتبہ اس کا لہجہ قدرے ترش تھا۔

"نہیں... دراصل آج میرے دوست نے بچے کی پیدائش کی خوشی میں ایک محدود سی دعوت کا اہتمام کیا ہے۔ میں وہاں نہ گیا تو وہ بہت برا منائے گا۔ میں کل کسی وقت آ جاؤں گا۔" میں نے ایک جھٹکے کے ہزارویں حصے میں ایک معقول ترین بہانہ سوچتے ہوئے اسے مطمئن کرنے کی کوشش کی۔

"وہ دعوت واقعی بہت اہم اور ضروری ہے۔" ہنسی کے ساتھ اس کی آواز ابھری "پھر میں کل شدت کے ساتھ تمہارا انتظار کروں گا۔ میرے پاس بلیو کراس ڈیل کے بارے میں بھی اہم خبریں ہیں۔"

"ٹھیک ہے' ویسے رجنی کا کیا حال ہے؟" میں نے چونک کر سوال کیا۔

"اس نے بہت اچھل کود مچائی لیکن اب اس کے اعصاب جواب دے گئے ہیں۔"

"بس تم دعا کرو کہ مجھے شیلا کا سراغ مل جائے تو ہمارا سب سے بڑا مسئلہ حل ہو جائے۔"

"تم ویرا کو بار بار شیلا کیوں کہہ رہے ہو؟ تمہارے لیے تو وہ نہ جانے کب سے ویرا ہی بنی آ رہی ہے۔"

"اس کا نیا نام بھی خاصا اچھا ہے۔ کل ملیں گے تو اس بارے میں بھی بات ہوگی۔"

"شاید نام بدلنے سے تمہیں عورت میں کسی نئے پن کا احساس ہوتا ہو گا؟"

"نام بدلنے کے بعد سے اس سے ملاقات نہیں ہوئی۔ ملوں گا تو اس نکتے پر بھی غور کرنے کی کوشش کروں گا۔" میں نے ایک جاندار قہقہے کے ساتھ کہا اور اس نے جوابی قہقہے کے ساتھ فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

اگلی باری ٹرنک لائن کی تھی۔ سیٹھ حبیب جیوانی مجھے پہلے ہی بتا چکا تھا کہ وہ چند دنوں تک دفتر نہیں آئے گا مگر مجھے امید تھی کہ شیر شاہ سے میری بات ہو سکے گی۔

فون کا سلسلہ ملتے ہی آپریٹر نے مجھے بتایا کہ شیر شاہ دفتر میں واپس نہیں لوٹا تھا البتہ چیف اپنے دفتر میں موجود تھا۔ میرے لیے یہ اطلاع حیرت ناک ہی نہیں غیر متوقع بھی تھی۔

"لائن چیف کو دے دو!" میں نے خشک لہجے میں اسے ہدایت کی۔

لمحہ بھر میں حبیب جیوانی لائن پر آ گیا اور خاصے پرجوش لہجے میں بولا "یہ بہت اچھا ہوا کہ تمہارا فون آ گیا۔ میں نے شیر شاہ سے بھی کہہ دیا تھا کہ اس کا تم سے رابطہ ہو تو تمہیں میری طرف بھیج دے۔"

"میں اس بار لمبے ہی چکر میں ہوں اور کامیابی بہت قریب نظر آ رہی ہے......"

"مجھے معلوم ہے۔" اس نے میری بات مکمل ہونے سے پہلے کہنا شروع کر دیا "تم بہت اچھے جا رہے ہو۔ شیر شاہ نے ابھی تھوڑی دیر پہلے فون پر مجھے رپورٹ دی ہے۔"

شیر شاہ نے فون کی بات میرے ذہن میں چبھ رہی تھی کیونکہ میں نے اسے خاص طور پر فلیٹ کا فون نمبر دیا تھا تاکہ وہ مجھ سے رابطہ برقرار رکھ سکے لیکن اس وقت مجھے خیال آیا کہ شروع میں سنگھ اور کراٹے فون سے ویرا کی گفتگو کے دوران میرا فون کافی دیر تک مسلسل مصروف رہا تھا۔ رابطہ قائم کرنے میں مسلسل ناکامی کی بنا پر شیر شاہ یہی سمجھا ہو گا کہ میرا فون خراب ہو گیا ہے۔ وہ اپنی دانست میں ویرا کی کمین گاہ کی نگرانی کے اہم مشن پر مامور تھا اور زیادہ دیر تک اپنی ڈیوٹی کے مقام سے دور نہیں رہ سکتا تھا اس لیے اس نے ٹرنک لائن پر فون کر کے پیغام دینے کی کوشش کی ہو گی لیکن وہاں اتفاق سے چیف بذات خود موجود تھا اس لیے شیر شاہ کو اپنی کہانی اسی کو سنانے کا موقع مل گیا۔ وہ اتفاق میرے حق میں بہت اچھا تھا کیونکہ میرے کہے بغیر چیف کو یہ بات معلوم ہو چکی تھی۔

"اس کی رپورٹ کیا رہی؟" میں نے تجسس کا مظاہرہ کرتے ہوئے چیف سے پوچھا۔

"وہ فلیٹ ویرا کا ہی ہے وہ تین دن پہلے وہاں پہنچی تھی۔ اس نے اپنے کسی پڑوسی سے ملنے جلنے کی کوشش نہیں کی۔ آج اس کے ستارے اچھے تھے کہ وہ تم دونوں کے پہنچنے سے چند منٹ قبل نکل گئی ورنہ آج وہ پہنچے ہوئے دام میں پھنس گئی ہوتی۔ شیر شاہ بڑی ہوشیاری سے اس فلیٹ کی نگرانی کر رہا ہے۔"

"وہ بہت محنتی اور فرض شناس آدمی ہے۔" میں نے تحسین آمیز لہجے میں تبصرہ کیا۔

"میں نے تم سے کہا تھا کہ میں چند دن کے لیے کلفٹن رہوں گا۔ تم نے یہ جاننے کی کوشش نہیں کی کہ مجھے غیر متوقع طور پر دفتر آنے کی کیا ضرورت پیش آ گئی؟"

"میں یہ جسارت کیسے کر سکتا ہوں۔" میں نے اس کی کمزوری سے کھیلتے ہوئے کہا "تم چیف ہونے کی وجہ سے اپنی مرضی کے مالک ہو۔ گھر میں رہو یا دفتر میں' تم سے کون سوال کر سکتا ہے؟"

"دراصل یہاں ایک وارنر میرے لیے ایک اہم پیغام موجود تھا۔ آپریٹر نے اپنی ڈیوٹی سمجھ کر مجھے اطلاع دی اور میں یہاں دوڑا چلا آیا۔"

"وہ کیا پیغام تھا؟" اس کے خاموش ہو جانے پر میں نے سوال کیا۔

"میرا خیال ہے کہ طویل عرصے سے ملتوی ہونے والی میٹنگ کا وقت آ گیا ہے۔ مجھے ہدایت کی گئی ہے کہ آج سے تیسرے دن میں وہ سرورو بجے اپنے دفتر میں موجود رہوں۔"

"یہ ڈان کا پیغام تھا؟" میں نے حیرت کے ساتھ پوچھا۔
"ڈان تھری کا پیغام تھا۔" اس کی آواز میں سنجیدگی عود کر آئی "لیکن یہ وہ ڈان نہیں ہے جو تم سے ملا تھا۔ اسے باغیوں کے خلاف ایک موثر کارروائی کے نتیجے میں ترقی مل گئی ہے۔ اس کی جگہ کوئی نیا آدمی آیا ہے جو اپنی آواز سے بہت ذہین اور سخت معلوم ہوتا ہے۔"

"پھر میرے لیے کیا حکم ہے؟" میں نے دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ وہ سوال کیا۔

"فی الحال عیش کرو!" اس کے جواب سے میرے سر سے ایک بہت بڑا بوجھ کھل گیا۔ وہ کہہ رہا تھا "لیکن فون سے قریب رہو اور مقررہ وقت پر دفتر میں موجود رہنا نہ بھولنا۔ نہ جانے مجھے کب تمہاری ضرورت پیش آ جائے۔"

"تم فکر نہ کرو۔ میں صبح ہی سے دفتر میں جم کر بیٹھ جاؤں گا" "لیکن یہ یاد رہا ہوں کہ میں عیش نہیں کر رہا۔ میں نے دریا کو نیست و نابود کرنے کے لیے اپنی زندگی عذاب بنالی ہے۔"

"میری دعائیں تمہارے ساتھ ہیں۔ کوشش کرو کہ میں مقررہ وقت پر ڈان تھری کو اس بارے میں کوئی بڑی خوش خبری سنا سکوں۔"

"لیکن ابھی تو تم التوا میں پڑے ہوئے اجلاس کا ذکر کر رہے تھے۔ میرا خیال ہے کہ اس اجلاس میں مافیا اور دشی میں کسی قابل عمل سمجھوتے پر غور کیا جانا تھا۔ میری کامیابی اس منصوبے پر اثر نہیں ڈالے گی؟"

"ہرگز نہیں" اس نے پُرزور لہجے میں کہا "جنگ بندی ہونے سے پہلے ہر فریق کے حملوں میں تیزی اور شدت پیدا ہو جاتی ہے تاکہ آخری لمحات پر حاصل کی جانے والی کامیابیوں کے سہارے جنگ بندی کے معاہدے میں مراعات حاصل کی جا سکیں۔ ہم کو ہر وقت اپنے بازوں کے ہاتھ مضبوط کرنے کی کوشش کرنی چاہیے۔"

"تم فکر نہ کرو۔ میں تمہیں مایوس نہیں کروں گا۔" میں نے دل ہی دل میں اس پر ہنستے ہوئے کہا۔

"کوئی کام کی بات ہو تو مجھے گھر پر فون کر لینا۔" یہ کہہ کر اس نے فون بند کر دیا۔

ان دونوں فون کالز کے بعد میرا ذہن بہت ہلکا ہو چکا تھا۔ ظفر نے میری حیلہ جوئی پر خوش دلی کا مظاہرہ کیا تھا کہ میں اس سے بھی اپنی جان بچانے میں کامیاب ہو گیا تھا۔ میرا مدعا صرف اتنا تھا کہ غزالہ کی بحفاظت واپسی تک میں پوری یکسوئی کے ساتھ اپنی منصوبہ بندی کر سکوں۔

معاً میری نگاہ اپنی دست واچ پر پڑی تو میں چونک پڑا کیونکہ وہاں چار بج کر بارہ منٹ ہو رہے تھے۔

مجھے اچھی طرح یاد تھا کہ سلطان شاہ نے فلیٹ سے جانے سے پہلے چار بجے تک اپنی واپسی کا عندیہ دیا تھا۔ میں اس کی خو بو سے اچھی طرح واقف تھا اور یہ جانتا تھا کہ وقت کے معاملے میں وہ میرے ساتھ انگریز بننے کی کوشش کرتا تھا۔ اگر اس نے واپسی کے لیے چار بجے کا وقت دیا تھا تو اسے نارمل حالات میں اس وقت تک فلیٹ میں ہونا چاہیے تھا۔

وقت دھیمے دھیمے آگے سرکتا رہا اور اسی کے ساتھ میرے اعصاب پر تناؤ طاری ہونے لگا۔ سلطان شاہ کا دورہ دو تک چاہیے تھا۔ اگر وہ غیر متوقع طور پر کہیں پھنس ہی گیا تھا تو اسے فون کر کے مجھے آگاہ کر دینا چاہیے تھا۔ میرے ذہن میں اس کی سلامتی کے بارے میں وسوسے سر ابھارنے لگے۔

شہر میں جن لوگوں سے میرا واسطہ تھا ان سب ہی سے ہمارے تعلقات خوشگوار ہو چکے تھے۔ ایک دریا سے مقابلے پر رہ گئی تھی تو آخر کار اس سے بھی مصالحت ہو گئی تھی۔ ان حالات میں میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ سلطان شاہ کی سلامتی کو کن لوگوں کی طرف سے خطرات لاحق ہو سکتے تھے۔

تنہائی اور انتظار کے ان کٹھن لمحات میں جب میرے لیے اعصابی تناؤ ناقابل برداشت ہونے لگا تو میں نے وقت گزارنے یا خود کو بہلانے کے لیے جہانگیر کے گھر کا نمبر ملا لیا۔

"تم کہاں غائب ہو؟" میری آواز سنتے ہی جہانگیر اپنی روایتی خوش مزاجی کے ساتھ چہکا "میں تو بچے کو دیکھتے ہی جذبات سے اتنا مغلوب ہوا کہ تمہارا شکریہ بھی ادا کرنا بھول گیا۔ اس بار تم نے واقعی مجھ پر بہت بڑا احسان کیا ہے۔ بچہ ایک دو دن اور نہ ملتا تو سلمیٰ ہمیشہ کے لیے پاگل ہو جاتی۔"

"پاگل بیویوں کے عقل مند شوہروں کو ہمیشہ کے لیے من مانی کرنے کی چھوٹ مل جاتی ہے۔" میں نے اس کے موڈ کا ساتھ دینے کے لیے مصنوعی مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔

"یار احسانات کہو!" اس کی سہمی ہوئی آواز ابھری "ہذیانی کیفیت کے عالم میں وہ سپاٹ چہرے کے ساتھ یوں پھاڑ کھانے کو دوڑتی تھی کہ میرا سیروں خون خشک ہو جاتا تھا۔ وہ مجھ سے اس طرح بچے کی واپسی کا مطالبہ کرتی تھی جیسے میں نے ہی اسے کہیں غائب کیا ہو۔"

"اب سلمیٰ کا کیا حال ہے؟" میں نے ہنستے ہوئے سوال کیا۔

"اللہ ہی بہتر جانتا ہے۔ بچے کی گمشدگی کی خبر سنتے ہی لاہور سے اس کا بڑا بھائی آ گیا تھا۔ وہ ماں بیٹے کو آج صبح کی پرواز سے لاہور لے گیا ہے۔ اس کا خیال ہے کہ وہاں رہ کر سلمیٰ جلد نارمل ہو سکے گی۔ ویسے بچہ واپس ملنے کے بعد اس کی حالت میں نمایاں تبدیلی رونما ہوئی تھی اور وہ ہر ایک کو پہچاننے لگی تھی۔"

"اس کا مطلب ہے کہ آج سے تم پھر لنڈورے ہو گئے ہو؟" میں نے پوچھا۔

"تم بھی یہیں آ جاؤ مل بیٹھ کر اپنے دلوں کا بوجھ ہلکا کریں گے۔" اس نے پیشکش کی۔

"آج نہیں آسکتا میں تمہارے فلیٹ ہی میں ہوں لیکن اکیلا اور بہت پریشان ہوں۔ آج سلطان شاہ کہیں غائب ہوگیا ہے۔ میں اس کی طرف سے فکرمند ہوں۔"

"اوہ! پھر تو میں خود ہی تمہارے پاس آتا ہوں۔ وہ کب سے گیا ہے؟"

"وہ صبح سے نکلا ہوا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ کہیں پھنس گیا ہو اور تھوڑی دیر میں لوٹ آئے لیکن عام طور پر وہ ایسا نہیں کرتا اس لیے میں پریشان ہوں۔ تم ادھر نہ آنا۔ میرے پاس کچھ ایسے لوگ آنے والے ہیں جن سے تمہارا سامنا ہونا مناسب نہیں ہوگا۔ وہ جیسے ہی آئے گا تو میں فون کر کے تمہیں مطلع کر دوں گا۔"

پانچ' ساڑھے پانچ اور پھر چھ بھی بج گئے' باہر اندھیرا پھیلنے لگا لیکن سلطان شاہ کی واپسی کے کوئی آثار نمودار نہ ہوئے البتہ ساڑھے چھ بجے ویرا واپس لوٹ آئی۔

دروازے پر میرے پریشان چہرے پر نگاہ پڑتے ہی وہ حیران رہ گئی۔

"کیا ہوا؟ تمہارا چہرہ اس قدر بے رونق اور اترا ہوا کیوں ہے؟" اندر داخل ہونے کے بعد اس نے ادھر ادھر نظریں دوڑاتے ہوئے پوچھا پھر میرے کچھ بولنے سے قبل ہی اس نے اگلا اور اہم ترین سوال بھی کر ڈالا "سلطان شاہ کہاں ہے؟ کہیں وہ تم سے ناراض ہو کر تو نہیں چلا گیا؟"

"وہ صبح سے واپس ہی نہیں آیا اور یہی میری پریشانی کا اصل سبب ہے۔"

"اوہ!" وہ ایک گہرا سانس لے کر صوفے پر گر گئی "تم نے تو مجھے دہلا کر رکھ دیا تھا۔ ایسے منہ لٹکائے بیٹھے ہو جیسے تمہارے سر پر آسمان گر پڑا ہو۔ وہ کوئی دودھ پیتا بچہ نہیں ہے۔ دیر سویر سے واپس لوٹ ہی آئے گا۔ اتنی سی بات پر تمہیں اتنا فکرمند ہونے کی کیا ضرورت ہے؟"

"دس پندرہ منٹ کی تاخیر ہو سکتی ہے لیکن اب ساڑھے چھ بج رہے ہیں۔ وہ میرے ساتھ اتنی غیر ذمہ داری کا مظاہرہ نہیں کرتا۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ اس کے لیے کیا کیا جائے؟"

"کچھ بھی نہ کرو اور میرے ساتھ بیٹھ کر ایک آدھ پیگ چڑھا ڈالو۔ تھوڑی دیر میں ذہن بالکل صاف اور ہلکا ہو جائے گا۔ ہو سکتا ہے کہ اتنی دیر میں وہ بھی لوٹ آئے۔" اس نے میرا ہاتھ تھام کر مجھے بھی اپنے برابر میں صوفے پر کھینچتے ہوئے کہا "اب میں تمہارے لیے جن نہیں' وہسکی تیار کر رہی ہوں۔"

ویرا گلاس میں وہسکی انڈیلنے لگی اور میں نے اپنے لیے سگریٹ سلگا لی۔

وقت دھیمے دھیمے گزرتا رہا اور ویرا اپنی باتوں سے میرا دھیان ہٹانے کی کامیاب کوشش کرتی رہی۔ ابتدا میں مجھے نہ چاہتے ہوئے بھی کچھ کہنا پڑ رہا تھا لیکن رفتہ رفتہ میری کھوپڑی پر سے بھی کہر چھٹنے لگی۔

سلطان شاہ کے ساتھ اگر کوئی ناگہانی مصیبت پیش ہی آگئی تھی تو میں اس کے لیے فوری طور پر کچھ بھی نہیں کر سکتا تھا۔ شہر بہت وسیع تھا' اس میں کسی ایک شخص کا کھوج نکالنا ناممکنات میں سے تھا۔ شہر کے اسپتالوں اور تھانوں سے رجوع کرنا خود اپنے لیے مشکلات کو دعوت دینے کے مترادف تھا کیونکہ کھل کر سامنے آنے کی صورت میں، میں خود دشواریوں میں گھر سکتا تھا۔

بہر حال اتنا ضرور ہوا کہ میری پریشانی کی وجہ سے ویرا کے سر سے رومان کا وہ بھوت اتر گیا جو شام کو اس کے سر پر چڑھ کر ناچ رہا تھا۔

"کچھ تو شہزی مان ہی کو چھیڑا جائے کہ نئی دہلی میں کیا ہو رہا ہے۔" ویرا نے کہا۔

"بے سود ہے' فوری طور پر شاید وہ کچھ بھی نہیں بتا سکے گا۔ اس طرح اسے معاملے کو غیر ضروری اہمیت دینے کا موقع بھی مل جائے گا۔ اب تو اس سے صبح ہی بات کرنا۔"

"یہاں سے نکل کر میں اپنی روانگی کا بندوبست بھی کر آئی ہوں۔" اس نے مسکراتے ہوئے کہا "کل دوپہر کی پرواز سے میں کوئٹہ جا رہی ہوں۔ وہاں سے سرحد پار کر کے ایران میں داخل ہو جاؤں گی۔"

"اس طرح تو ہمارے پاس کافی وقت ہے۔ جانے سے پہلے تم

سلطان شاہ نڈھال ہو کر بستر پر گر گیا۔ اس نے آنکھیں موند لی تھیں اور بند پپوٹوں کے پیچھے اس کی آنکھوں کی پتلیاں تیزی کے ساتھ یوں گھوم رہی تھیں جیسے وہ کوئی ڈراؤنا خواب دیکھ رہا ہو۔

درا کسی ماہر نرس کی طرح اس کے زخموں کا جائزہ لینے میں مصروف ہو گئی۔

"سلطان! سلطان شاہ!" میں نے اس کے الجھے ہوئے بالوں میں نرمی سے ہاتھ پھیرتے ہوئے اسے پکارا "یہ سب کیا ہے اور کیسے ہو گیا؟"

اس نے اپنا ہاتھ قدرے بلند کر کے مجھے خاموش رہنے کا اشارہ کیا جس کا مطلب تھا کہ وہ اپنی کہانی سنانے سے پہلے اپنی تمام قوتوں کو مجتمع کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔

"ابھی اسے نہ چھیڑو!" درا نے دھیمی آواز میں مجھے مشورہ دیا۔ "اس کی حالت بہت ابتر ہے۔ ہونٹ بھی کٹے پھٹے ہوئے ہیں۔ ہو سکتا ہے اس کی زبان بھی زخمی ہو۔ بہتر ہو گا یہ خود ہی بولے گا۔"

سلطان شاہ نے پھولی ہوئی آنکھیں کھول کر غنودگی کے سے عالم میں باری باری ہم دونوں کو دیکھا۔ اس کے سوجے ہوئے ہونٹوں پر خفیف سا کھنچاؤ پیدا ہوا۔ شاید اس نے مسکرانے کی کوشش کی تھی لیکن اس میں ناکام رہا پھر اس نے تھکے ہوئے انداز میں دوبارہ آنکھیں بند کر لیں۔

مجھے جہانگیر کے فلیٹ میں موجود سہولتوں کا سرے سے کوئی علم ہی نہیں تھا لیکن درا نے ادھر ادھر ہاتھ مار کر سلطان شاہ کی طبی امداد کے لوازم فراہم کر لیے اور ڈیٹول ملے ہوئے گرم پانی کی مدد سے ہولے ہولے زخموں کو صاف کرنے میں مصروف ہو گئی۔

"ہوشیار رہو!" چند منٹ بعد سلطان شاہ نے سنبھالا لے کر گھٹی ہوئی آواز میں پہلی بار زبان کھولی تو مجھے درا کے قیاس کی داد دینا پڑی کیونکہ سلطان شاہ کی زبان متورم محسوس ہو رہی تھی۔

"وہ لوگ کسی بھی وقت یہاں دھاوا بول سکتے ہیں۔" وہ رک رک کر کہہ رہا تھا "وہ بہت سفاک اور خونخوار درندے معلوم ہوتے ہیں۔ انہیں تمہاری تلاش ہے۔"

اس کا یہ انکشاف سن کر میری ریڑھ کی ہڈی میں سنسنی سی سرایت کر گئی۔

"کچھ تو بتاؤ کہ وہ کون ہیں اور تم سے کہاں ٹکرا گئے؟" درا نے اس کے چہرے کے زخموں کی صفائی کرتے ہوئے نرمی سے پوچھا "ہمیں تفصیلات کا علم نہیں ہوا تو ہم بے خبری میں مارے جائیں گے۔"

"میں کشمیر روڈ کے ایک ہوٹل سے نکل رہا تھا۔" اس نے رک رک کر بولنا شروع کیا "کہ اچانک ہی ایک کار میرے قریب آکر رکی۔ اس میں سے تین آدمی نکل کر مجھ پر ٹوٹ پڑے۔ میں نے بہت مزاحمت کی لیکن وہ تینوں بہت جسیم اور قد آور تھے۔ ان میں سے کسی نے میری کنپٹی پر ایک زوردار ضرب لگائی اور میں بے ہوش ہو گیا۔"

وہ سانس لینے کے لیے رکا۔ درا اس کے زخموں کی دیکھ بھال کے ساتھ ہی اس کی کہانی بھی سن رہی تھی جب کہ میں نے آنے والے برے وقت کا مقابلہ کرنے کے لیے اسی کمرے میں بکھرے ہوئے اعصاب یکجا کرنے شروع کر دیے تھے۔

"بعد میں ہوش آیا تو میں کسی عمارت کے ایک کمرے میں بند تھا اور وہی تینوں خونخوار تیوروں کے ساتھ میرے سامنے موجود تھے۔" سلطان شاہ نے دوبارہ بولنا شروع کر دیا تھا "میرے لیے ان کے چہرے اجنبی تھے لیکن وہ میرے ساتھ تمہارے نام سے بھی واقف تھے۔ مجھ سے وہ یہ معلوم کرنا چاہتے تھے کہ تمہیں کہاں کھوجا جا سکتا ہے۔ میرے انکار پر وہ میرے ساتھ تشدد پر اتر آئے۔ وقفوں وقفوں سے یہ سلسلہ بہت دیر تک جاری رہا۔ ان کا خیال تھا کہ بے تحاشا مار کھانے کے بعد میری قوت برداشت جواب دے جائے گی اور میں سب کچھ اگلتا چلا جاؤں گا لیکن ایسا نہیں ہو سکا اور آخر کار وہ تینوں ہی بری طرح مجھ پر پل پڑے۔ گھونسوں لاتوں اور ٹھوکروں سے انہوں نے میرے جسم کے ہر حصے کو نشانہ بنایا اور آخر کار میرے حواس جواب دے گئے۔"

"اس پوری کارروائی میں ان تینوں کے علاوہ اور کوئی تمہارے سامنے نہیں آیا؟"

"شروع سے آخر تک وہی تینوں رہے۔ ان میں سے ایک آدمی وقفے وقفے سے باہر جاتا آتا رہا۔ وہ شاید فون پر کسی سے رابطہ کر کے ہدایات لے رہا تھا۔ اگر انہوں نے مجھے ایک کرسی سے نہ باندھا ہوتا تو میں موقع پا کر دو تینوں کو زیر کرنے کی کوشش کر سکتا تھا......"

"یہ سب فضول باتیں ہیں۔ پہلے تم اپنی اصل کہانی مکمل کرو!" درا نے اسے ٹوکا۔

"اس کے بعد تھوڑی دیر پہلے مجھے ہوش آیا تو میں کھلے آسمان کے نیچے ٹھنڈی اور نرم گھاس پر پڑا ہوا تھا اور میرا پورا بدن کسی پھوڑے کی طرح دکھ رہا تھا۔ میرے قرب و جوار میں بالکل سناٹا تھا۔ اس وقت میرا ذہن ماؤف تھا لیکن آزادی کے احساس نے مجھے حوصلہ دیا اور میں گرتا پڑتا ہوا وہاں سے چل پڑا۔ تھوڑی دیر بعد میں نے پہچان لیا کہ مجھے کشمیر روڈ کے قرب و جوار ہی میں ڈالا گیا تھا۔ رات خاصی گزر چکی تھی اور میری حالت بہت خراب تھی مگر میں اکا دکا راہگیروں سے بچتا بچاتا کسی نہ کسی طرح یہاں تک پہنچنے میں کامیاب ہو گیا۔"

سلطان شاہ نے پانی مانگا۔ درا نے لاکھ کوشش کی کہ وہ تقویت کے لیے تھوڑی سی برانڈی پی لے لیکن سلطان شاہ نے اس حالت میں بھی برانڈی قبول کرنے سے سختی سے انکار کر دیا۔

چند منٹ کے وقفے کے بعد درا نے اس سے پوچھا "تمہیں یہ

خیال کیسے آیا کہ وہ یہاں دھاوا بول دیں گے؟"

"ان کا اصل مقصد کی زریا تک پہنچنا ہے۔ انہوں نے مجھے ادھ موا کر کے اسی لیے آزاد کیا کہ میں ہوش میں آتے ہی اپنے ٹھکانے کا رخ کروں گا۔ یہ بات اسی وقت میرے ذہن میں آ جاتی تو میں ہرگز بھی ادھر کا رخ نہ کرتا بلکہ کہیں اور نکل جاتا لیکن اس وقت میرا ذہن دھندلایا ہوا تھا اور میرے حواس باختہ تھے اس لیے میں سیدھ باندھ کر اسی طرف چل دیا۔ بظاہر دور دور تک کوئی نہیں تھا لیکن مجھے پورا یقین ہے کہ انہوں نے یہاں تک میرا پیچھا کیا ہوگا۔ فلیٹ میں پہلا قدم رکھتے ہی مجھے اس بات کا احساس ہو گیا تھا۔ انہوں نے یہ گھر دیکھ لیا ہے اور اب بھرپور تیاری کے ساتھ کسی بھی وقت یہاں آ جائیں گے۔"

"تمہیں ان کی کسی بات سے یہ اندازہ نہیں ہو سکا کہ وہ کون لوگ تھے؟ کس کے لیے کام کر رہے تھے؟" زریا نے تفکر آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"نہیں!" سلطان شاہ نے مایوسی سے کہا "جب تک میرے ہوش و حواس ساتھ رہے میں ان کی باتوں پر پوری طرح دھیان دیتا رہا لیکن وہ بہت محتاط تھے۔ مجھے کوئی سرا نہیں مل سکا۔"

"یہاں رہ کر تو ہم بری طرح گھر جائیں گے۔" زریا نے چند ثانیوں کے بوجھل سکوت کے بعد پرتشویش لہجے میں کہا "ہمیں کوئی نہ کوئی راہ تلاش کرنی ہوگی۔"

اس دوران میں وہ ایک سیکنڈ کے لیے بھی سلطان شاہ کی مرہم پٹی سے غافل نہیں ہوئی تھی۔ وہ اتنی احتیاط اور نرمی سے کام لے رہی تھی کہ سلطان شاہ کو ایک مرتبہ بھی احتجاج کرنے کی ضرورت پیش نہیں آئی تھی۔ وہ بے چون و چرا اس کی ہدایات پر عمل کر رہا تھا۔

"میرا خیال قدرے مختلف ہے۔" میں نے کہا "یہ رہائشی عمارت ایک گنجان آبادی میں واقع ہے۔ وہ یہاں کسی بھی کارروائی کا خطرہ مول نہیں لیں گے۔ وہ گولیاں برساتے ہوئے بلڈنگ میں گھس بھی آئے تو ان کے لیے یہاں سے نکلنا دشوار ہو جائے گا۔ کسی کامیاب کارروائی کے لیے انہیں بھاری نفری کی ضرورت ہوگی جو بیک وقت اندر اور باہر کے محاذ سنبھال سکے۔"

"تم بھول رہے ہو کہ میں ایک بار یہاں دھاوا بول چکی ہوں۔" اس نے مجھے یاد دلایا۔

"لیکن تمہیں اس کا انجام بھی معلوم ہے۔" میں نے ترکی بہ ترکی کہا "تمہیں ناکامی کا منہ دیکھنا پڑا تھا۔"

"اس وقت تمہارے مسلح آدمی باہر بھی پھیلے ہوئے تھے لیکن اب صورت حال مختلف ہے۔"

"پھر کیا کیا جائے؟" اس نئی صورت حال نے مجھے خاصا پریشان کر دیا تھا۔

"تم ارل خان سے بات کیوں نہیں کرتے؟" اس نے [illegible] کر کہا "اس کے مسلح آدمی باہر رہ کر اس عمارت کی نگرانی کرتے رہیں تو نہ صرف خطرہ ٹل جائے گا بلکہ ہم ان کے ذریعے بحفاظت یہاں سے نکل سکیں گے۔ میری رائے میں اس وقت یہ حل سب سے مناسب رہے گا۔"

"یہ ٹھیک کہہ رہی ہے۔" سلطان شاہ نے لقمہ دیا "یہ کام اسی وقت ہو جانا چاہیے۔"

ان دونوں کی بات معقول تھی لیکن میرے سامنے یہ الجھن درپیش تھی کہ میں نے زریا کے معاملے میں ظفر کو اندھیرے میں رکھا ہوا تھا کیونکہ اس میں میرا اپنا مفاد تھا۔ دوسری طرف زریا کو یہ معلوم نہیں تھا کہ ارل خان کا تبادلہ ہو جانے کے بعد اس کی جگہ ظفر آ چکا تھا۔ اگر میری فون کال کے نتیجے میں ظفر جوش میں آ کر خود ہی فلیٹ پر آ جاتا تو میرے لیے صورت حال کو سنبھالنا دشوار ہو سکتا تھا۔

لیکن یہ بات طے تھی کہ اس وقت ہمارے سامنے اس کے سوا کوئی راہ موجود نہیں تھی۔ اس لیے میں نے تمہید باندھنے کی نیت سے زریا سے کہا "مشکل یہ ہے کہ ارل خان آج کل چھٹی پر گیا ہوا ہے۔ اس کی جگہ جو شخص کام کر رہا ہے اس سے میری زیادہ بے تکلفی نہیں ہے۔"

"پھر بھی کوشش کر لینے میں کیا حرج ہے؟" زریا نے کہا "زیادہ سے زیادہ وہ انکار کر دے گا۔ ہمیں حسرت تو نہیں رہے گی کہ ہم نے کوشش نہیں کی تھی۔"

"ٹھیک ہے۔" میں نے سوچنے کی اداکاری کرتے ہوئے کہا "میں اسے تمہارے بارے میں بھی ایک کہانی سنا دوں گا اور تم اس کا خیال رکھنا ہوگا۔ تمہارا نام شامل ہونے سے میری بات کا زور بڑھ جائے گا اور ارل خان کا جانشین فوری کارروائی پر آمادہ ہو جائے گا۔"

"ٹھیک ہے' میں ہمیشہ تمہارے سیاہ و سفید میں گلے گلے ساتھ رہتی ہوں۔"

ڈریسنگ ہو جانے اور تھوڑی دیر آرام کرنے کی وجہ سے سلطان شاہ کی حالت خاصی بہتر ہو گئی تھی۔ غنیمت یہ تھا کہ اس کے سارے زخم سطحی نوعیت کے تھے۔ اس کے جسم کی کسی ہڈی یا عضو کو کوئی نقصان نہیں پہنچا تھا۔ اس لیے وہ بستر سے اتر آیا تاکہ باتھ روم میں جا کر لباس وغیرہ تبدیل کر سکے۔

میں زریا کے ساتھ ڈرائنگ روم میں آ گیا تاکہ ظفر سے بات کی جا سکے۔

"ارل خان کے جانشین کا نام تم نے ابھی تک نہیں بتایا" زریا نے مجھے گھورتے ہوئے کہا۔

"ظفر!" میں اس کے شکایتی انداز پر بے ساختہ ہنس پڑا "اس میں بتانے کی کیا بات تھی؟"

"خدا کا شکر ہے کہ تمہارے ہونٹوں پر ہنسی تو نظر آئی۔" وہ میرے سوال کو نظر انداز کرتے ہوئے بڑبڑائی "ورنہ شام سے کسی جواں سال بیوہ کی طرح منہ لٹکائے ہوئے بیٹھے تھے۔"

اسٹیشن نور کا نمبر ملانے پر دوسری طرف سے فوراً ہی آپریٹر کی آواز سنائی دی تھی۔

"میں ڈیڈی بول رہا ہوں' مجھے ظفر صاحب سے بات کرنی ہے۔" میں نے کہا۔

"صاحب سو رہے ہیں' ضروری کام ہو تو میں جگا دوں؟" آپریٹر نے ادب کے ساتھ کہا۔

"ضروری کام نہ ہوتا تو میں صبح کے تین بجے ہرگز فون نہ کرتا۔" میں نے نرمی کے ساتھ جواب دیا۔

آپریٹر مجھے لائن ہولڈ کرا کے غائب ہو گیا لیکن ایک منٹ بھی نہیں گزرنے پایا تھا کہ ظفر لائن پر آ گیا۔ اس کی آواز نیند کے خمار سے بوجھل ہو رہی تھی۔

"ہیلو ڈیڈی! کیا بات ہے؟ اتنی صبح فون کرنے کی کیا ضرورت پیش آ گئی؟"

میں نے معنی خیز نظروں سے ویرا کی طرف دیکھا اور کہا "میں ویرا سے ملنے میں کامیاب ہو گیا ہوں۔ وہ اس وقت میرے ساتھ ہی موجود ہے۔ میرا خیال ہے کہ اب ہمارے ستارے بھی چل پڑے ہیں لیکن اس کے ساتھ کچھ نامعلوم لوگ ہمارے لہو کے پیاسے ہو گئے ہیں۔"

"کون لوگ ہیں وہ؟" اس کی آواز سے نیند کا نشہ ہرن ہو گیا۔ وہ میرے ساتھ ویرا کی موجودگی کے بارے میں بھی بھانپ گیا تھا اس لیے اس نے خلاف عادت ویرا کے بارے میں کسی بھی تجسس کا اظہار کیے بغیر براہ راست مطلب کی بات شروع کر دی۔

"کچھ نہیں معلوم' سلطان شاہ کسی کام سے باہر گیا تھا تو انہوں نے اس پر بہت زیادہ تشدد کرنے کے بعد اسے چھوڑ دیا۔ میرا خیال ہے کہ وہ لوگ اس وقت بھی باہر منڈلا رہے ہوں گے۔"

"تم فلیٹ مقفل کر کے اندر ہی بیٹھے رہو۔ میں اپنے آدمیوں کے ساتھ فوراً آ رہا ہوں۔" اس نے مزید چھان بین میں ایک لمحہ بھی ضائع کیے بغیر کہا۔

میں نے اسے فلیٹ کا پتا اور گلی وغیرہ بتایا۔ میری بات سنتے ہی اس نے ریسیور شاید کریڈل پر رکھ دیا۔

"تم بلاوجہ ہی پریشان تھے' وہ تو بہت شریف آدمی معلوم ہوتا ہے۔" ویرا بولی۔

"وقت وقت کی بات ہوتی ہے۔ شاید یہ تمہارے نام کا اثر تھا کہ وہ فوراً حرکت میں آنے پر آمادہ ہو گیا۔" میں نے اس کی پشت پر ہاتھ مارتے ہوئے بے تکلفی کے ساتھ کہا۔

بے چینی کی دھند صاف ہونے کے بعد' جوں جوں صورت حال واضح ہوتی جا رہی تھی میرا موڈ نارمل ہوتا جا رہا تھا کیونکہ سورج طلوع ہونے سے پہلے ہی حالات سنسنی خیز رخ اختیار کرتے جا رہے تھے۔

"وہ میرے بارے میں کیا جانتا ہے؟" ویرا نے بڑے اشتیاق سے سوال کیا۔

"وہ جوان اور پُرجوش افسر ہے۔ اس کے لیے یہ بات حیرت ناک ثابت ہوگی کہ تم جیسی خوب صورت' جواں سن عورت جرائم کی دنیا میں کیوں بھٹک رہی ہے۔"

"مرد بلکہ بچے جرائم کر سکتے ہیں تو ایک عورت کے لیے اس میں کیا رکاوٹ ہو سکتی ہے؟"

"کچھ بھی نہیں' بس ہمارے یہاں یہ ذرا نئی اور انوکھی بات لگتی ہے۔ ورنہ مجرم عورتیں تو اپنے پیشے میں زیادہ کامیاب ہوتی ہیں۔ جدید ہتھیاروں سے بڑھ کر ان کے روایتی ہتھیار قابل کار ہوتے ہیں۔"

"ہر طرف سے مطمئن ہوتے ہی تم نے اب پھر چہکنا شروع کر دیا؟" وہ تنک کر بولی۔

"انسان چہکنے والا پرندہ ہے۔ اگلے پچھلے غموں کو روگ بنا کر پالتا رہے تو تمہیں ہر طرف آہوں اور سسکیوں کے علاوہ کچھ نہیں سنائی دے گا۔"

"اس وقت ہانگ کانگ میں صبح کے ساڑھے سات بجے ہوں گے کیا ارادہ ہے۔" اس نے میری کلائی تھام کر رسٹ واچ پر نظر ڈالتے ہوئے معنی خیز لہجے میں سوال کیا۔

"اوہ' ضرور!" میں نے چونک کر کہا "اب تک تو وانگ فو مکاؤ سے لوٹ آیا ہوگا۔"

"دیکھ لو کہ میں تمہاری ضرورت کا کتنا خیال رکھتی ہوں۔" اس نے ریسیور تھام کر کہا اور فون سنبھال لیا۔

سلسلہ ملنے پر کوانگ فو کے نمبر سے وہی چوہے کی مخصوص چوں چوں سنائی دینے لگی اور ٹھیک تین سیکنڈ بعد آپریٹر لائن پر آ گئی۔

"مجھے قادر کوانگ فو سے بات کرنی ہے' میرا نام ویرا ہے۔" ویرا نے اس کی چینی زبان کے جواب میں نکھری ہوئی انگریزی میں اپنا مدعا بیان کیا۔

"ڈون تو کل رات سے کولون گئے ہوئے ہیں۔" آپریٹر نے شکستہ انگریزی میں رک رک کر کہا "شنگھائی سے رات کو ان کا فون آیا تھا کہ وہ واپس مکاؤ آ رہے ہیں۔ انہیں اب سے پہلے یہاں پہنچ جانا چاہیے تھا لیکن ابھی تک نہیں آئے۔ ہم لوگ ڈون کی طرف سے فکر مند ہیں۔"

"میں قادر کی منہ بولی بیٹی ہوں..." ویرا نے آپریٹر سے اپنا تفصیلی تعارف کرانا چاہا لیکن اس لڑکی نے فوراً ہی لائن کاٹ دی۔

"میرے کمپیوٹر کے ساؤنڈ انجینئر نے تمہاری آواز پہچان لی ہے۔" وہ پُراعتماد لہجے میں کہہ رہی تھی۔ "اسی لیے میں نے تمہیں یہ سب بتایا ہے۔ ڈون نے ہدایت کی تھی کہ اس کی غیر حاضری میں تمہارا فون آجائے تو تمہیں ہر بات بلا کم و کاست بتا دی جائے شاید وہ تمہاری کسی دوست کو لینے ہی گئے ہیں۔"

میرے لیے وہ خبر بہت وحشت انگیز تھی۔ کوانگ فو کا یوں غائب ہونا کسی گڑبڑ کی غمازی کر رہا تھا۔

"پھر تم لوگ فادر کی تلاش کے لیے کیا کر رہے ہو؟" ویرا نے پُرتشویش لہجے میں پوچھا۔

"ہمارے دو ہیلی کاپٹر مسلسل سمندر پر نیچی پرواز کر رہے ہیں لیکن ڈون کی اسپیڈ بوٹ کا ابھی تک کوئی سراغ نہیں مل سکا بہرحال سب اپنی کوشش میں لگے ہوئے ہیں۔"

"ایسا تو نہیں کہ ہیلی کاپٹر دیر سے فضا میں بلند ہوئے ہوں اور اس سے پہلے ہی فادر کے ساتھ کوئی ناخوشگوار واقعہ رونما ہو چکا ہو؟" ویرا نے لمحہ بھر کے توقف کے بعد سوال کیا۔

"یہاں بھی یہی خیال ظاہر کیا جا رہا ہے۔" آپریٹر نے اعتراف کیا "ڈون کی واپسی کے لیے ہمیں ان کی کال کے بعد مقررہ وقت تک تو انتظار کرنا ہی تھا۔ اس میں کسی کا قصور نہیں ہے۔ ڈون کی تلاش کی مہم کا آغاز صبح پانچ بجے ہوا ہے۔ ہمیں سمندر میں کئی مقامات پر بھاری فائرنگ کی آوازوں کے تبادلے کی خبریں بھی ملی ہیں لیکن ان سے کوئی نتیجہ اخذ نہیں کیا جا سکتا۔ ان اطراف کے گہرے پانیوں میں ایسے واقعات روز مرہ کا معمول ہیں۔"

"ٹھیک ہے بے بی!" ویرا نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "اگر میرے کام کی وجہ سے فادر کو کوئی نقصان پہنچا تو میں زندگی بھر خود کو معاف نہیں کر سکوں گی۔ ہو سکتا ہے کہ میں خودکشی ہی کر لوں مگر فی الحال میں تمہاری کامیابی اور فادر کی واپسی کے لیے دعا کرتے ہوئے کسی اچھی خبر کی منتظر رہوں گی۔"

"میرے پاس تمہارا فون نمبر نہیں ہے۔ وہ لکھوا دو تو اچھی خبر آتے ہی میں تمہیں فون کر دوں گی۔"

"اگلے آٹھ دس گھنٹوں تک میں اسی نمبر پر رہوں گی۔" ویرا نے فلیٹ کا فون نمبر بتانے کے بعد کہا "میری خواہش ہوگی کہ میری فادر سے براہِ راست بات ہو سکے۔"

"تم ڈون کی بیٹی ہو۔ حوصلہ رکھو۔ تمہاری باتیں سن کر مجھے مایوسی ہوئی ہے۔" آپریٹر کا لہجہ ناصحانہ ہو گیا "دلیر لوگ بڑے سے بڑے حالات کا بھی مقابلہ کرتے ہوئے زندہ رہتے ہیں۔ جو بزدل ہوتے ہیں وہ زندگی کے تقاضوں سے گھبرا کر موت کی آغوش میں پناہ ڈھونڈنے لگتے ہیں۔"

"میں تمہاری باتیں یاد رکھنے کی کوشش کروں گی 'مائی بے بی!" ویرا نے بڑے خلوص سے کہا "اتنی کم سنی میں تم نے ایسی باتیں کہاں سے سیکھ لیں؟"

"ڈون ہمارا باپ اور استاد ہے۔ وہی ہم کو سب کچھ سکھاتا ہے۔" ہلکی سی ترنم ریز ہنسی کے ساتھ آپریٹر کی آواز ابھری "ویسے میں بے بی نہیں ہوں۔ میری عمر پینتالیس سال ہے۔"

اس کے آخری فقرے پر ویرا نے اپنا برا سا منہ بنایا تھا جیسے اس نے شہد کے دھوکے میں کونین مکسچر پی لیا ہو۔

چند رسمی فقروں کے بعد ویرا نے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

"یہ ایک نئی اور غیر متوقع صورتِ حال ہے۔" اس نے تشویش آمیز لہجے میں کہا۔

"خدا کرے کہ خیریت ہو۔ میرا دل کہتا ہے کہ کوانگ فو اتنی آسانی سے زیر ہونے والوں میں سے نہیں ہے۔"

"اب تو ہم انتظار کے علاوہ کچھ بھی نہیں کر سکتے۔" وہ بے بسی سے بولی۔

"کیوں نہ شری مان سنگھ سے کھوج نکالنے کی کوشش کی جائے؟" میں نے تجویز پیش کی۔

"بے سود ہے۔" وہ بولی "اسے دہلی سے آگے کی کوئی خبر نہیں ہوگی۔ آپریٹر بتا چکی ہے کہ کوانگ فو نے آخری فون [illegible] سے کیا تھا اس کا مطلب ہے کہ وہ غزالہ تک پہنچ چکا تھا۔"

"یہ چین میں ڈون کب سے ہونے لگے؟" میں نے چونک کر سوال کیا۔

"مجھے معلوم تھا کہ تم یہ سوال ضرور کرو گے۔" وہ معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ بولی "یہ لفظ ڈونگ ہے اور چینی زبان میں بڑوں کے لیے احتراماً استعمال ہوتا ہے اور اس سے مخاطب کی انتہائی بڑائی کا اظہار ہوتا ہے۔ تلفظ کی وجہ سے تمہیں یہ لفظ ڈون سنائی دے رہا تھا۔"

"اور وہ تمہاری خودکشی والا ڈراما کیا تھا؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے پوچھا۔

"دوسروں کو متاثر کرنے کے لیے مجبوراً ایسے ڈرامے کرنے ہی پڑتے ہیں۔"

اسی وقت سلطان شاہ لباس وغیرہ تبدیل کر کے ڈرائنگ روم میں آیا ہی تھا کہ اچانک ڈور بیل چیخ اٹھی۔

میں نے لپک کر دروازہ کھولا تو ظفر کا متغیر چہرہ میرے سامنے تھا۔

وہ میرے ہمراہ فلیٹ میں پوری طرح داخل بھی نہ ہونے پایا تھا کہ اچانک کہیں قریب ہی سے کسی بے آواز رائفل کے فائر کی مخصوص آواز ابھری اور فضا میں ایک دم توڑتی ہوئی انسانی چیخ گونجتی چلی گئی۔

میں نے اضطراری طور پر ظفر کو ایک طرف دھکیل کر فلیٹ سے باہر نکلنا چاہا لیکن اس نے میرے بازو تھام کر مجھے اپنے ساتھ اندر ہی روک کر دروازہ بند کر دیا۔

"سکون سے اندر بیٹھو!" اس نے سخت اور سرد لہجے میں کہا۔

میں باہر کا رنگ دیکھ رہا ہوں۔ وہاں کھیل شروع ہو چکا ہے اور ان میں سے ایک بھی زندہ نہیں لوٹ سکے گا۔"

درا میرے پیچھے کھڑی حیرت اور بے یقینی سے ظفر کو گھورے جا رہی تھی۔

رائفل کے پہلے فائر اور دم توڑتی ہوئی انسانی چیخ کے ساتھ ہی باہر کی پُرسکون فضا میں ایک قیامت خیز ہنگامہ برپا ہو گیا۔ قریب اور قدرے دور سے بھانت بھانت کے آتشیں ہتھیاروں کے نغمے گونجنے شروع ہو گئے تھے۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے رات کے ہولناک اندھیرے میں دو طاقتور حریف ایک دوسرے کی گھات لگائے اپنی کمین گاہوں میں چھپے بیٹھے ہوں اور بجلی گرا چلتے ہی ذوالفقار بجلیوں کے ساتھ ایک دوسرے کو جہنم رسید کرنے کے لیے میدان میں کود پڑے ہوں۔

چند ماہ کی قلیل سی مدت میں اس گنجان آباد اور صاف ستھرے رہائشی علاقے میں جرائم پیشہ عناصر کی وہ تیسری واردات تھی اس لیے علاقے کے مکین بیدار ہونے کے باوجود اپنے مکانوں سے باہر آ کر اپنی زندگیاں داؤ پر لگانے کا خطرہ ہرگز مول نہ لیتے اور دونوں حریفوں کو دل کھول کر اپنی بھڑاس نکالنے کا موقع مل جاتا۔ ایسے گمبھیر مقابلوں میں پولیس فورس کے تجربے کار افسران بھی امکانی حد تک مداخلت سے گریز کرتے ہیں کیونکہ اس طرح انہیں بھاری جانی نقصان سے دوچار ہونے کا خطرہ رہتا ہے۔ صورت حال کی بھرپور سنگینی کا اندازہ لگانے کے باوجود وہ اپنے جوانوں کے ساتھ اس وقت تک محاذ سے دور ہی رہتے ہیں جب تک دونوں میں سے ایک فریق کسی وجہ سے کمزور نہ پڑنے لگے۔ محاذ آرائی کی شدت میں کمی آتے ہی وہ سائرن اور سیٹیاں بجاتے اور ہوائی فائرنگ کرتے ہوئے مقابلے میں شریک ہو جاتے ہیں۔ ایسے مواقع پر دوچار بدنصیب یا زخمی مجرم ہی ان کے ہاتھ لگتے ہیں ورنہ ہر مجرم پولیس کی آمد کی آہٹ سنتے ہی کسی محفوظ راستے سے فرار ہو لیتا ہے اور آخر میں صرف پولیس فورس میدان میں رہ جاتی ہے۔

وہ اس معاملے کا ایک پہلو تھا لیکن دوسرا پہلو جو میرے لیے زیادہ اطمینان بخش تھا، وہ یہ تھا کہ اس وقت صبح کے چار بجے کا عمل تھا۔ اس وقت سڑکیں اور گلیاں سنسان پڑی ہوئی ہوتی ہیں۔ اس طرح فائرنگ کی زد میں آ کر بے گناہ راہ گیروں کے ہلاک یا زخمی ہونے کا امکان نہ ہونے کے برابر تھا۔ دوسری صورت میں اگر یہ مقابلہ دن کے وقت ہوا ہوتا تو نہ جانے کتنے بے گناہ اس خونریزی کا شکار ہو جاتے۔

ہولناک فائرنگ کی گونج میں اِکا دُکا دردناک انسانی چیخیں بھی گونج رہی تھیں۔ مجھے پورا یقین تھا کہ گولیوں کا نشانہ بننے والے مقابلے میں شریک تھے۔

ظفر کی آمد کے ساتھ ہی بھرپور تصادم کا آغاز میرے لیے حیرت ناک تھا لیکن اس سے بھی زیادہ حیرت ناک بات یہ تھی کہ درا مسلسل حیرت اور بے یقینی کے ساتھ ظفر کو گھورے جا رہی تھی اور بجھی ہوئی نظر آ رہی تھی۔ پھر جب ظفر دروازہ بولٹ کر کے درا کی طرف گھوما تو اس کی آنکھیں بھی حیرت سے پھیلتی چلی گئیں۔

ان دونوں کی آنکھوں میں ایک دوسرے کے لیے واضح طور پر شناسائی کی علامات نظر آ رہی تھیں۔

"تم۔۔۔ تم یہاں!" درا نے تحیر زدہ لہجے میں بولنے میں پہل کی تھی۔ "تم تو کرنل جیسی جونز کے نوکر ہو۔ تمہیں اس وقت بوگوٹا یا کولمبیا کے کسی اور شہر میں ہونا چاہیے تھا۔"

ظفر کے ہونٹوں پر سرد اور سفاکانہ مسکراہٹ رینگ گئی اور وہ اپنے سر کو قدرے خم دیتے ہوئے زہریلے لہجے میں بولا "اگر میری یادداشت مجھے دھوکا نہیں دے رہی تو تم مس درا ونیا ہو۔ مجھے یاد ہے کہ بوگوٹا کی سماجی تقریبات میں تم کرنل جیسی جونز کے دستِ راست کی حیثیت سے نظر آیا کرتی تھیں۔"

درا کے تنے ہوئے اعصاب یک بیک ڈھیلے پڑ گئے اور اس کے چہرے پر معصومانہ مسکراہٹ کھیلنے لگی۔ محسوس ہی نہیں ہو رہا تھا کہ چند ثانیوں قبل وہ ایک چالاک، عیار اور زمانہ شناس عورت کی طرح مستعد اور چوکنا نظر آ رہی تھی اور کسی بھی غیر متوقع صورت حال سے شاطرانہ انداز میں نمٹنے کے لیے تیار تھی۔

"تمہاری یادداشت قابلِ رشک ہے۔" درا نے کھنکتی ہوئی ہنسی کے ساتھ کہا "تم سے صرف ایک بار ہی سرسری سی ملاقات ہوئی تھی، مجھے امید نہیں تھی کہ تم مجھے اتنی آسانی کے ساتھ پہچان لو گے۔"

"تم انجان بنی رہتیں تو شاید مجھے بھی وہ سرسری سی ملاقات یاد نہ آتی لیکن تمہارے چونکا دینے والے ردِعمل نے یک بیک میرے ذہن کے سارے دریچے کھول دیے ہیں۔ شاید تم نے یہاں درا کا نام اختیار کیا ہوا ہے۔ مجھے تمہارے دیدار کا بہت اشتیاق تھا مگر مجھے یہ جان کر شدید ذہنی جھٹکا لگا ہے کہ درا ونیا کے نام سے جانی جانے والی عورت کرنل جیسی جونز کے ایک ماتحت کی داشتہ رہ چکی ہے۔"

میں حیرت سے گنگ ہو کر رہ گیا تھا اور بند دروازے کے قریب کھڑا ان دونوں کی ناقابلِ فہم گفتگو سن رہا تھا۔ وہ دونوں باہر ہونے والی بارودی آگ اور خونی برسات سے بے پروا اتنے اطمینان کے ساتھ ایک دوسرے کے ساتھ مذاکرات کر رہے تھے جیسے ان کی نگاہوں میں اس خونریزی کی کوئی اہمیت نہ ہو۔

"درا اور درونیا میں کوئی فرق نہیں۔" ظفر کے تضحیک آمیز تبصرے پر درا سنجیدہ ہو گئی "تم مجھے دھوکا دے سکتے ہو لیکن میں تمہاری اصلیت سے واقف ہوں۔" بات کرتے کرتے اس نے اچانک ہی اپنے بلاؤز سے ننھا سا خودکار پستول نکال کر اتنی پھرتی کے ساتھ ظفر پر تان لیا کہ اسے کسی جوابی کارروائی کا موقع ہی نہیں مل سکا اور وہ ہکا بکا ہو کر اس کی طرف دیکھتا رہ گیا۔

"کرنل جیسی جونز کے آدمی صرف اور صرف پیسے کے غلام ہوتے ہیں" ویرا سرد لہجے میں کہہ رہی تھی "پیسے کے بل پر انہیں کوئی بھی خرید سکتا ہے۔ اب تم مجھے یہ بتاؤ گے کہ تم اول خان جیسے محب وطن آدمی کو فریب دے کر کس طرح اسپیشل ٹاسک فورس میں داخل ہوئے اور تمہارا مقصد کیا ہے؟"

ویرا کا وہ انداز بہت جارحانہ اور اس کے سوالات جان دار تھے۔ چند لمحوں کے لیے ظفر کی ذات پر سے میرا اعتماد متزلزل ہو گیا۔

"اس کے ہاتھ سے پستول چھین کر دور پھینک دو۔" ظفر نے پورے اعتماد کے ساتھ مجھ سے کہا لیکن میں تذبذب اور بے یقینی کے انداز میں اپنی جگہ پر کھڑا رہا۔

"خبردار!" اسی لمحے ویرا نے اپنے پستول والے ہاتھ کو ہلکی سی جنبش دے کر کہا "کسی نے بھی اپنی جگہ چھوڑنے کی حماقت کی تو میں پاگل ظفر کی کھوپڑی میں پگھلا ہوا سیسہ اتار دوں گی۔"

غیر ارادی طور پر زمین پر میرے قدموں کی گرفت اور مضبوط ہو گئی۔

میرے ذہن میں ان حالات و واقعات نے سر ابھارنا شروع کر دیا جن کے تحت ظفر نے اول خان کی جگہ سنبھالی تھی۔ المدینہ نامی لانچ کی گرفتاری، اول خان کا بہت بڑا کارنامہ تھا لیکن اسے اچانک مشہور سے روانہ کیا گیا کہ وہ کارروائی صرف تذلیل اور سزا کے زمرے میں نظر آتی تھی۔ پھر ان ہی پُراسرار حالات میں ظفر نے اول خان کی جگہ سنبھال لی۔ اس دوران میں میرا اول خان سے کوئی رابطہ نہیں ہو سکا تھا لیکن میرے استفسار پر ظفر نے مجھے بتایا کہ اول خان کو المدینہ والے کارنامے پر اچھے انعام اور اعزاز سے نوازا گیا تھا کہ وہ اپنے تبادلے پر بہت خوش تھا۔ ویرا کے انکشافات پر مجھے شبہ ہونے لگا کہ ظفر نے مجھ سے جھوٹ بولا تھا۔ شاید اسپیشل ٹاسک فورس میں بھی کرائے کے کچھ ٹٹو گھس آئے تھے اور ان ہی کی سازش کے نتیجے میں اول خان کو معزول یا معتوب کر کے ظفر کو سامنے لایا گیا تھا تاکہ اس کے ذریعے محب وطن عناصر کی بیخ کنی کر کے دشمنوں کے مذموم مقاصد کی تکمیل کے مشن کو آگے بڑھایا جا سکے۔

اگر میں کرنل جیسی جونز کے کردار سے پوری طرح باخبر نہیں تھا تو بالکل ہی بے خبر بھی نہیں تھا۔ سیاسی جرائم اور عالمی دہشت گردی کے معاملات میں کاروں کے ساتھ ہی اس کا نام بھی اکثر دنیا بھر کے اخبارات کی شہ سرخیوں میں آتا رہا تھا۔ ویرا نے ظفر کو واضح طور پر کرنل جیسی جونز کے آدمی کی حیثیت سے پہچانا تھا اور ظفر نے بوگوٹا کی ماضی کی تقریبات کا ذکر کر کے اس الزام کو تسلیم کر لیا تھا۔

میری نظروں میں وہ بہت خوف ناک اور دھماکا خیز صورت حال تھی جس کے نتیجے میں میرا پورا مشن تباہی سے دوچار ہو سکتا تھا۔ میں جانتا تھا کہ عالمی سیاست کی بساط پر پاکستان کے لیے جاسوسوں کی تعداد روز بروز بڑھتی جا رہی تھی۔ مشرقی پاکستان ملک کی بھرپور پشت پناہی سے سندھ میں خونریزی اور تخریب چاہتا تھا۔ اس کے اہم ترین سیکرٹ ایجنٹ غلام سرکار کو ختم کر دیا جا چکا تھا لیکن اس کی جگہ دوسرے مہرے میدان میں اتارنے کی تیاریاں جاری تھیں۔ جبکہ لانچ کسی بھی مضبوط ضمانت کے بغیر پاکستان کے دشمنوں کو مہلک ترین ہتھیاروں سے لیس کر کے ہمیں افواج کے سامنے کھڑا کرنے پر تلا ہوا تھا۔ بھارتی کابینہ ترو تازہ جرائم پیشہ عناصر کا ملا کر ان بکھری ہوئی کڑیوں کو یکجا کرنے میں مصروف تھی۔ پاکستان کی ایٹمی استعداد پر کاری ضرب لگانے کی سازشیں وہاں خاص طور پر پروان چڑھ رہی تھیں۔ براہ راست تعاون کے نام پر بلیک کراس ڈیل کے تحت ایران سے حساس ایٹمی آلات اور سازوسامان کی جو سونے کی ڈلی جیسی کھیپ پاکستان کو دی گئی تھی اسے راستے ہی میں تباہ کرنے کی تیاریاں کر لی گئی تھیں۔ اگر وہ کھیپ کسی طرح پاکستان پہنچ بھی جاتی تو خلا میں گردش کرتے ہوئے جاسوس سیارے سے مخصوص ریڈیائی اشارے نشر کر کے اس کھیپ کے ساتھ دوسری ایٹمی تنصیبات کو بھی ناقابل تلافی نقصان پہنچایا جا سکتا تھا۔ ایران پاکستان کے ساتھ بھرپور اور قریبی تعاون کرتا تھا اس لیے بھرپور پروپیگنڈے کے ذریعے اس کے خلاف بھی ایک مربوط اور مضبوط فرد جرم تیار کی جا رہی تھی تاکہ مناسب وقت آنے پر اسے بھی سرکشی اور نافرمانی کی عبرت ناک سزا دی جا سکے۔ بظاہر ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے پاکستان اور اس کے ہمسایوں کے لیے جینے اور زندہ رہنے کی ساری راہیں مسدود کرنے کا فیصلہ کر کے آخری انتظامات کیے جا رہے ہوں۔

ویرا اب خود پُراسرار نہیں تھی۔ اس کا راز واضح میرے سامنے بے نقاب تھا لیکن اس وقت وہ اپنے دل و جان کی گہرائی سے میرے ساتھ تھی۔ میں اس کے ظاہر و باطن سے بخوبی واقف تھا جبکہ ظفر کی ذات سے میری شناسائی بہت محدود اور صرف ظاہری تھی۔

اس کٹھن موڑ پر میں نے پوری طرح غیر جانب دار ہو کر خود کو حالات کے رحم و کرم پر چھوڑ دینے کا فیصلہ کر لیا تاکہ ویرا اور ظفر خود ہی دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی کر سکیں۔

"تت... تو کیا تم بھی... تم بھی اس کے ساتھ مل گئے؟" میرے قدموں میں کوئی جنبش نہ پا کر ظفر پھٹی پھٹی آنکھوں کے ساتھ حیرت سے ہکلاتے ہوئے بولا۔

"میں کسی سے نہیں ملا" میں نے کسی غیر متوقع اور ڈرامائی صورت حال کے لیے اپنی پوزیشن سنبھالتے ہوئے دھیمی آواز میں کہا "یہ جہنم کے دہانے کھلے ہوئے ہیں، یہاں ویرا کے ہاتھ میں بھرا ہوا پستول ہے۔ میں نے اپنی جگہ چھوڑی تو وہ کسی جھجک یا ملال کے بغیر تمہیں گولی مار دے گی۔ میں اس کی سرد مہری اور سفاکی سے واقف

ہوں اسی لیے اپنی جگہ سے ہلنے سے مجبور ہوں۔ میں تمہیں یقین دلاتا ہوں کہ یہ ہمارے ساتھ مل چکی ہے۔ تم اسے مطمئن کردو گے تو یہ خود تم سے معافی مانگ لے گی...."

"یہ میرا وعدہ ہے؟" ویرا استہزائیہ مسکراہٹ کے ساتھ بولی جیسے اسے پورا یقین ہو کہ ظفر اس کے سوالات کا کوئی معقول جواب نہیں دے سکے گا۔

ظفر کے چہرے پر اشتعال، غصے اور بے بسی کے ملے جلے تاثرات پھیل گئے اور وہ ملامت آمیز لہجے میں مجھ سے مخاطب ہو کر بولا "تم نے مجھے اپنے گھر بلا کر ذلیل کیا ہے۔ میرے آدمیوں نے تمہارے دفاع میں اپنے سر دھڑ کی بازی لگائی ہوئی ہے، وہ اپنے خون میں نہا رہے ہیں اور تم نے مجھے ایک آوارہ عورت کا یرغمالی بنوا دیا ہے۔"

"آوارہ عورت!" ویرا اسے کاٹنے والے انداز میں ہنسی "مجھے یہ خطاب پسند آیا۔ آوارہ مرد، عورتوں کی زندگیاں خراب کرتے ہیں اور آوارہ عورت، مردوں کی زندگیاں عذاب بنا دیتی ہے۔ مجھے خوشی ہے کہ تم مجھے ایسا سمجھتے ہو کیونکہ میں ایسا ہی بننا چاہتی تھی...."

"غلاظت کے کیڑے گندی نالیوں میں ہی خوش رہتے ہیں۔" ظفر اس کی بات کاٹ کر تلخ لہجے میں بولا "اس لیے اپنی خوشی کے اسباب بیان کرنے کے بجائے یہ بتاؤ کہ تم مجھ سے کیا چاہتی ہو؟"

"میں صرف یہ جاننا چاہتی ہوں کہ کرنل جیسی جونز جیسے ضمیر فروش مجرم کا آدمی اسپیشل ٹاسک فورس میں کیا کر رہا ہے؟" ویرا نے سخت لہجے میں اپنا سوال دہرایا۔

ظفر اپنا نچلا ہونٹ دانتوں میں بھینچے، چند ثانیوں تک ویرا کو گھورتا رہا پھر سپاٹ لہجے میں بولا "یہ تین برس پرانی بات ہے۔ اب میرا جیسی جونز سے کوئی تعلق نہیں ہے۔"

"یہ تمہارا بیان ہے۔ اس بات کا کیا ثبوت ہے کہ تم سچ بول رہے ہو؟"

ویرا کی جرح پر ظفر کی کھوپڑی تپ گئی اور وہ تلخ لہجے میں بولا۔ "تمہارے بارے میں بھی سب کچھ تمہارا یا ذاتی کا بیان ہے۔ میں کیسے مان لوں کہ جیسی جونز کے دست راست "ابجشن" سے اب تمہارا کوئی جائز یا ناجائز تعلق نہیں ہے۔ ہو سکتا ہے کہ تم دونوں اسی کے لیے کام کر رہے ہو۔"

"مجھے اپنی تنظیم کے لیے جیسی جونز سے ایک اہم کام لینا تھا اس لیے میں نے دانستہ ابجشن سے رسم و راہ بڑھائی تھی ورنہ سب جانتے ہیں کہ ویرا لائیڈ صرف اور صرف شی کے لیے کام کرتی ہے۔"

"شی کی لغت میں پاکستان سے ہمدردی کا لفظ کب سے پیدا ہو گیا؟" ظفر بدستور جھنجھلایا ہوا تھا۔

"اس کا شی سے کوئی تعلق نہیں۔ میں جو کچھ کر رہی ہوں ذاتی دوستی کی خاطر کر رہی ہوں۔"

اچانک ظفر ویرا کے عقب میں دیکھتے ہوئے پُراعتماد انداز میں مسکرایا۔ اس کی مسکراہٹ سے مجھے شبہ ہوا کہ شاید سلطان شاہ اس کی مدد کے لیے ویرا کو بے بس کرنے والا تھا۔ میں نے اُدھر سر گھمایا اور یہی غلطی ویرا سے بھی سرزد ہوئی اور اسی لمحے اس کا بھرا ہوا پستول اس کی گرفت سے نکل کر ظفر کے قبضے میں پہنچ گیا۔

سلطان شاہ جہاں فی الحال بدستور رہیں کھڑا ہوا تھا۔

"اور اب" ظفر پستول کے دستے پر اپنی گرفت مضبوط کرتے ہوئے فیصلے کن لہجے میں بولا "جی چاہتا ہے کہ میں تم تینوں کے پیچھے پاش پاش کر دوں۔"

"کرنل جیسی جونز کے قریب ہے اس کے علاوہ کوئی اور روتوقع کی بھی نہیں جا سکتی" ویرا اُس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر بولی "موت بار بار نہیں صرف ایک بار آتی ہے اور اگر میری موت تمہارے ہاتھوں آنی ہے تو اسے دنیا کی کوئی طاقت نہیں روک سکتی۔"

باہر ہونے والی فائرنگ میں تواتر کے ساتھ ہی شدت بھی آ گئی تھی۔ ابتدا میں پے در پے متعدد انسانی چیخیں سنائی دی تھیں لیکن بعد میں کسی مرنے یا زخمی ہونے والے کی چیخ نہیں ابھری تھی جس کا مطلب تھا کہ ابتدائی افرا تفری یا بے خبری میں مار کھانے کے بعد دونوں حریفوں نے محفوظ مورچے سنبھال لیے تھے اور نہایت دل جمعی کے ساتھ ایک دوسرے کو میدان سے مار بھگانے کے لیے چاند ماری میں مصروف تھے۔

"میں اب بھی غیر جانبدار رہوں گا" میں نے کہا "پہلے ویرا مسلح تھی اور اب تم ہتھیار بند ہو۔ اصل فیصلہ تم دونوں ہی کے درمیان ہونا ہے۔ مجھے دونوں پر پورا پورا اعتبار ہے۔"

ظفر ایک جھٹکے سے ویرا کی طرف متوجہ ہو گیا اور اچانک ہی پستول اپنی جیب میں ڈالتے ہوئے بولا "تین برس پہلے میں نے کرنل کو چھوڑ دیا تھا۔ اس کے ساتھ میں نے جو کچھ سیکھا وہ اب میرے کام آ رہا ہے۔ میں تمہیں اتنا ضرور بتادوں کہ میں نے کرنل کے ساتھ رہتے ہوئے بھی اپنے وطن کے خلاف کوئی کام نہیں کیا۔ مجھے ڈھونڈ کر آفریدی گئی تھی اور میں فوراً ہی جیمز نز کو چھوڑ کر پاکستان آ گیا۔ شدید مشقت، ذہنی جمناسٹک اور مہم جوئی سے بھرپور زندگی کے بعد ریٹائرمنٹ کے بھیانک اور لامتناہی سناٹے سے تنگ آ کر میں ملک سے باہر نکلا تھا۔ وہاں میں ان لوگوں سے ٹکرا گیا بظاہر وہ کرائے کے فوجیوں کی تنظیم تھی۔ میں کچھ کر ان کے ساتھ شامل ہوا لیکن بعد میں پتا چلا کہ جیسی جونز ہزاروں جرائم میں بھی ملوث ہے۔ اس کے قریبی ڈرگ مافیا کو مسلح تحفظ فراہم کرتے تھے۔ ان کاموں میں میری مہم جویانہ طبیعت کو تسکین ملتی تھی اس لیے میں ان کے ساتھ لگا رہا پھر دن ہی مجھے ایس بی ایف کی آفرملی میں اس بے نام و نشان زندگی کو خیرباد کہہ کر یہاں آ گیا۔"

"لیکن تم یہ سب کیوں بتا رہے ہو؟" ویرا نے قدرے حیرت کے ساتھ سوال کیا "اب تو تم مجھے غیر مسلح کر چکے تھے اور ہم تینوں پر حاوی تھے۔"

"ہم لوگ اپنی انا کو فنا کر کے اپنے مشن کے لیے زندہ رہتے ہیں" ظفر سنجیدگی سے بولا "مجھے پہچاننے کے بعد تم نے وہی کیا جو تمہیں کرنا چاہیے تھا۔ لیکن اب ہمیں ساتھ کام کرنا ہے۔ باہمی اعتماد کی فضا پیدا کرنے کے لیے یہ ضروری ہے کہ تمہارے ذہن سے شبہات زائل کر دیے جائیں ورنہ ہماری کسی بے اعتمادی کی نازک موڑ پر ناقابل تلافی نقصان پہنچا سکتی ہے۔"

"تمہاری سوچ قابل قدر ہے" ویرا نے مصالحانہ انداز میں کہا "مگر میں یہ سوچ رہی ہوں کہ دنیا اس قدر وسیع ہونے کے باوجود کتنی مختصر ہے کہ یوگوسلاویہ جیسے دور دراز شہر میں بچھڑنے کے بعد ہم آج پھر کراچی میں اتفاقاً ایک دوسرے کے سامنے آ گئے؟"

"اس پر بیٹھ کر بھی غور کیا جا سکتا ہے" میں نے کہا اور ہم چاروں چلتے ہوئے ڈرائنگ روم کی طرف بڑھ گئے۔ چند ثانیوں قبل پیدا ہونے والی کشیدگی اور شبہ کی حیرت ناک سرعت کے ساتھ تحلیل ہو چکی تھی۔ بظاہر اس کا صرف ایک ہی سبب تھا کہ ہم سب ایک اہم اور بڑے مشن کے لیے کام کر رہے تھے اور ہر ایک نے پوری بے لوثی کے ساتھ اپنی انا کو نظر انداز کرنے کا تہیہ کیا ہوا تھا۔

باہر پوری گھن گرج کے ساتھ فائرنگ کا تبادلہ جاری تھا اور ادھر ظفر نہایت اطمینان کے ساتھ سلطان شاہ کی مزاج پرسی کر رہا تھا۔ اس نے اپنے مخصوص تفتیشی انداز میں سلطان شاہ سے متعدد سوالات کیے لیکن حملہ آوروں کی شناخت سامنے نہیں آ سکی۔

اسی دوران میں ویرا باتھ روم کی جانب گئی تو میں نے باہر ہونے والی محاذ آرائی میں پولیس کی متوقع مداخلت کے بارے میں اپنے اندیشے کا اظہار کیا لیکن ظفر نے مجھے یہ بتا کر مطمئن کر دیا کہ پولیس کے محکمے کو صبح کا سورج طلوع ہونے تک اس علاقے سے دور رکھنے کا بندوبست کیا جا چکا تھا۔

"ابتدائی نقصانات اٹھانے کے بعد دونوں فریق ہوشیار ہو گئے ہیں" سلطان شاہ نے کہا "بظاہر یہ مقابلہ بے مقصد نشانے بازی میں تبدیل ہوتا جا رہا ہے۔"

"فائر کی گونج سے اس کی سمت اور فاصلے کا اندازہ ہو جاتا ہے" ظفر مسکراتے ہوئے بولا "میرے کان اپنے عزیزوں کے فائر بخوبی پہچان رہے ہیں۔ وہ لوگ چاروں طرف پھیل کر حملہ آوروں کو گھیرنے کی کوشش کر رہے ہیں۔ میں نے ان کو ہدایت کی تھی کہ زیادہ سے زیادہ حملہ آوروں کو زندہ پکڑنے کی کوشش کی جائے تاکہ اُن کی زبانیں کھلوا کر اُن کی اصلیت کا سراغ لگایا جا سکے۔"

"اگر تمہیں ہاتھ لگ جائیں تو بھی بہت کچھ معلوم کیا جا سکتا ہے؟" ویرا گفتگو میں شریک ہوتے ہوئے بولی "میری اور شیفی کی اشرف جیمز شوروشنوں سے واقفیت رہ چکی ہے۔ ہاتھ آنے والوں میں سے کوئی نہ کوئی یقیناً پہچان لیا جائے گا۔"

"ان لوگوں کے بارے میں تمہارا قیاس کیا کہتا ہے؟" ظفر نے مجھ سے سوال کیا۔

"عقل کام نہیں کرتی" میرا ذہن اس بارے میں بری طرح

ایسا ہوا تھا بظاہر یہ حرکت میری کیسینجر کے آدمیوں کی ہو سکتی ہے کیونکہ اس وقت وہ ہمارا ایسا حریف ہے جس سے ہمارا کوئی رابطہ نہیں ہے لیکن وہ ہم تک پہنچنے کی کوشش ضرور کر رہا ہو گا۔ وہ لوگ یقینی طور پر سلطان شاہ کا پیچھا کرتے ہوئے یہاں تک پہنچے ہیں اور انہوں نے ہی سلطان شاہ پر تشدد کیا ہو گا۔"

اچانک ہی باہر کو بجتا ہوا یا سروی شور امڈ پڑنے لگا۔ پھر چند ہی لمحوں میں فائرنگ کا سلسلہ یکلخت موقوف ہو گیا اور ظفر اضطراری طور پر اپنی جگہ چھوڑ کر کھڑا ہو گیا۔

ہم تینوں نے بھی اس کی تقلید کی "تم یک بیک کچھ پریشان ہو گئے ہو!" زیبا نے اس سے پوچھا۔

ظفر مسکراتے ہوئے بولا "مجھے پریشانی اس بات کی ہے کہ یہ مقابلہ میری توقع کے برعکس صرف چند منٹ میں ختم ہو گیا۔ میرا اندازہ تھا کہ میرے آدمی ایک گھنٹہ گزرنے سے پہلے انہیں زیر نہیں کر سکیں گے۔"

"پھر اب کیا ہو گا؟" سلطان شاہ نے اضطراری لہجے میں سوال کیا۔

"کچھ بھی نہیں" ظفر اس کی طرف گھوم کر بولا "میرے آدمی قیدیوں اور لاشوں سمیت اسٹیشن فور پہنچیں گے اور پھر میرا کام شروع ہو جائے گا۔"

"شاید تمہیں علم نہ ہو کہ اسٹیشن فور میں پہلے میری رہائش تھی" زیبا بولی۔

"مجھے سب کچھ معلوم ہے اور شاید تمہیں یہ جان کر حیرت ہو کہ ہمارے طویل قبضے نے یا ہو۔ ابھی تک اس مکان کا کوئی والی وارث سامنے نہیں آیا تو ..."

"ہو بھی کیسے؟ اگر ہو بھی رہا ہو گا" زیبا غضب ناک ہو کر بولی "تم لوگوں کے نکلنے کے بعد آپ مکان کا رخ کرے گا۔ موجودہ حالات میں تو اسے اپنا مکان ہاتھ سے نکلتا ہوا نظر آ رہا ہو گا۔"

"ہم بالکل عام سے شہری ہیں' زردی تک استعمال نہیں کرتے۔ پھر کسی کو ہم سے اس قدر خوف زدہ ہونے کی کیا ضرورت ہے؟" ظفر نے زیبا سے کہا اور میں نے اس کی آنکھوں کی چمک سے محسوس کیا کہ ابتدائی تلخی کے باوجود وہ زیبا کے حسن و جمال سے بے حد مرعوب ہو چکا تھا۔

زیبا نے بھی ظفر کی اس کمزوری کو بھانپ لیا تھا اس لیے وہ شوخی کے ساتھ بولی "تم لوگوں کی بھاری گاڑیوں اور دراز جسموں کی وجہ سے یہ معلوم ہوتا ہے جیسے تم لوگوں نے ابھی ابھی محاذ سے فوت کر دشمنیاں اتاری ہیں۔ بعض باتیں چھپانے کے باوجود صورت سے زیادہ نمایاں ہو جاتی ہیں اور شاید اسی وجہ سے شہر کے غنڈے تم لوگوں سے دور بھاگتے ہیں ورنہ اسٹیشن فور پر کبھی کا دھاوا بولا جا چکا ہوتا۔"

"سمجھ گیا ہوں" ظفر نے ہم تینوں میں سے کسی سے بھی خصوصی طور پر مخاطب ہوئے بغیر کہا لیکن اس کے اگلے فقرے سے واضح ہو گیا کہ اس کا پیغام زیبا کے لیے تھا۔

وہ کہہ رہا تھا "مجھے دیکھنا ہے کہ یہ لوگ کون ہیں اور کس کے لیے کام کر رہے ہیں۔ تم میں سے کوئی میرے ساتھ چلنا چاہے تو وہ میرا مہمان ہو گا۔"

زیبا نے اپنی بے نیازی ظاہر کرنے کے لیے ظفر اس وقت کسی اور طرف متوجہ تھا اس لیے زیبا نے سیٹی بجانے والے انداز میں اپنے ہونٹ سکیڑ کر بھی انکساری اور تیزی سے ظفر کی طرف بڑھتے ہوئے بولی "آج میں تمہاری میزبانی سے لطف اندوز ہونے کے موڈ میں ہوں۔"

"پھر میرے پیچھے چلی آؤ" اس نے نکاسی کے راستے کی طرف بڑھتے ہوئے بے پروائی سے کہا۔

"اجازت ہو تو ہم بھی آ جائیں؟" میں نے ظفر کو اس کی حماقت کا احساس دلانے کی نیت سے پوچھا۔

"بالکل آ جاؤ" ظفر خوش دلی کے ساتھ بولا "میری فورس کو دیکھ کر تمہارے دل و دماغ کا بوجھ ہلکا ہو جائے گا کہ میں پہنچنے تک وارمیں ان لوگوں کے ارمان خاک کرنے کا ارادہ رکھتا ہوں۔"

"پھر میں نہیں جاؤں گی۔ میرا دل تشدد کے معاملے میں خاصا کمزور ہے۔ انسان کے دل میں کوئی آزار کے مقابلے میں اسے معذور کرنا میرے لیے بہت مشکل کام ہے" زیبا نے موقع پاتے ہی اپنا ارادہ بدل دیا۔

بظاہر اس نے اپنی کمزوری کا اعتراف کیا تھا لیکن میں سمجھ گیا تھا کہ اسے کوانگ فویا اس کی سیکریٹری کی طرف سے آنے والی فون کال کا دھیان آ گیا تھا۔ وہ اس اہم ترین فون کال کے انتظار میں بذات خود فلیٹ میں موجود رہنا چاہتی تھی۔ اس کی جگہ کوئی اور فون وصول کرتا تو کوانگ فو کا سارا ڈرامہ اسٹیج اس اجنبی آواز کو پہچاننے سے انکار کر دیتی اور کال فوری طور پر منقطع ہو جاتی۔

زیبا کے ارادے میں رونما ہونے والی یہ غیر متوقع تبدیلی ظفر کے لیے انتہائی مایوس کن ثابت ہوئی۔ اس نے زیبا کو اپنے ساتھ لے جانے کے لیے بہتیرا زور لگایا لیکن وہ ذہنی خلفشار کا مظاہرہ کرتے ہوئے معذرت کرتی رہی۔ سلطان شاہ زخمی تھا اور اسے آرام کی ضرورت بھی تھی اس لیے میں اکیلا ہی ظفر کے ساتھ فلیٹ سے نکل آیا۔ میری مداخلت کی وجہ سے ظفر کا خوشگوار موڈ اچانک ہی چوپٹ ہو گیا تھا۔

فلیٹ کا دروازہ کھول کر باہر نکلتے ہی میرے نتھنوں میں جلے ہوئے بارود کی تیز بو گھس آئی جس کا مطلب تھا کہ ہماری عمارت کے سامنے فائرنگ کا خاصا زور رہا تھا۔

زینوں میں گہری تاریکی کا راج تھا اور میرے دل میں یہ خوف سر ابھار رہا تھا کہ کہیں ہم اندھیرے میں چھپے ہوئے کسی دشمن کی گولیوں کا نشانہ نہ بن جائیں لیکن ظفر اس معاملے میں پوری طرح

رکھا تھا۔

اس نے پہلی لینڈنگ ختم کرتے ہی اپنے دہانے سے ایک مخصوص حیوانی آواز نکالی۔ وہ شاید کوئی اشارہ تھا کیونکہ جواب میں زینوں کے اختتام سے اسی قسم کی ایک اور آواز سنائی دی اور ظفر میرے شانے پر تھپکی دیتا ہوا بے فکری سے آگے بڑھ گیا۔

آخری زینوں پر سے باہر کا منظر بہت ڈراؤنا نظر آرہا تھا۔ سڑک پر ہر طرف گہری تاریکی اور سناٹے کا راج تھا اور فضا پر موت کا سا سکوت چھایا ہوا تھا۔

عمارت سے نکاسی کے راستے پر پہنچتے ہی تاریکی میں سے اچانک دو سائے رینگ کر ہمارے دائیں بائیں نکلے۔ وہ داخلی راستے سے باہر اندھیرے میں چھپے ہوئے تھے اور پوری طرح مسلح تھے۔

"کیا پوزیشن ہے؟" ظفر نے ان سے نرم لیکن تحکمانہ لہجے میں سوال کیا۔

"دشمن پسپا ہو گیا۔ ایک لاش ہمارے قبضے میں بھی ہے۔" ان دونوں میں سے ایک نے کہا۔

"تو کیا وہ لوگ یہاں تک پہنچنے میں کامیاب ہو گئے تھے؟" ظفر نے حیرت سے پوچھا۔

"سب نہیں، بس آپ کے پیچھے ایک آدمی نے عمارت میں گھسنے کی کوشش کی تھی۔ پہلا فائر اسی پر کیا گیا تھا۔ وہ گویا اس گلنے ہی راستے میں ڈھیر ہو گیا تھا۔ ہم نے اس کی لاش راستے سے گھسیٹ کر ادھر دیوار کے ساتھ ڈال دی ہے۔" اسی شخص نے کہا۔

اس کے اشارے پر ہم دونوں دیوار کے ساتھ پڑی ہوئی لاش کی طرف متوجہ ہوئے پھر ظفر بولا "تین آدمی یہاں رک کر عمارت کی حفاظت کریں گے۔ بقیہ لوگ لاشوں اور قیدیوں کو لے کر کیمپ واپس روانہ ہو جائیں۔ میں اسی طرف جا رہا ہوں۔"

ظفر ان دونوں کو ہدایات دے کر سڑک کی طرف بڑھ گیا۔

اس وقت میں نے دیکھا کہ اس طرف دور دور تک روشنی کی کوئی کرن نہیں دکھائی دے رہی تھی۔ دشمنوں نے شاید سب سے پہلے احتیاطاً بجلیوں کو گل کرا دیا تھا تاکہ اندھیرے کی آڑ لے کر وہ اپنی نقل و حرکت کو اپنے حریف کی نظروں سے محفوظ رکھ سکیں۔

اس کے ساتھ تمام عمارتیں بھی اندھیرے میں نہائی ہوئی تھیں۔ کانوں کے پردے پھاڑ دینے والی فائرنگ کے شور سے علاقے کے جو مکین بیدار ہو گئے تھے وہ بھی اپنی جانوں کے خوف سے روشنیاں گل کیے اندھیرے میں دبکے ہوئے تھے اور وہ پورا علاقہ ایسی گھور تاریکی میں ڈوبا ہوا تھا کہ ہاتھ کو ہاتھ نہیں سجھائی دے رہا تھا۔

ایک اوٹ میں ظفر کی جیپ موجود تھی۔ اس نے ڈرائیونگ سیٹ پر سوار ہو کر فوری انجن اسٹارٹ کیا۔ اس اثنا میں میں اس کے برابر والی نشست پر سوار ہو چکا تھا۔ جیپ تیزی سے آگے بڑھ کر پختہ سڑک پر آئی پھر اس کے بعد کیمپس کی تیز روشنی ایک وسیع چادر کی طرح غنودہ ماحول میں پھیل گئی۔

"تمہارے چلے جانے کے بعد تمہارے آدمیوں کی کمان کون کرے گا؟" چند ثانیوں کی خاموشی کے بعد میں نے پوچھا۔

"میرے ہر آدمی کو معلوم ہے کہ اسے کیا کرنا ہے۔ ویسے بھی میرے بہت سے آدمی نظر آ رہے تھے۔ اگر کسی جگہ کسی صورت میں صرف دو آدمی بھی ہوں تو انہیں معلوم ہوتا ہے کہ ان میں کس کو کمان کرنی ہے اور کون صرف حکم کی تعمیل کرنے کا پابند ہوگا۔"

"اور پھر بھی تم کہتے ہو کہ تمہارا فوج سے کوئی تعلق نہیں ہے۔" میں نے اس پر لطیف سا طنز کیا۔

"ہرگز نہیں۔" اس کا لہجہ دو ٹوک تھا۔ "میں نے فوج سے اپنے تعلق سے کبھی انکار نہیں کیا۔"

"اچھا۔" میں اس کے جواب پر بھونچکا رہ گیا۔ "اس کا مطلب ہے کہ ایس ٹی ایف فوج ہی کی ایک ذیلی اور شاید خفیہ تنظیم ہے۔"

"یہ دعویٰ بالکل غلط اور بے بنیاد ہے۔" اس نے سختی کے ساتھ میری بات کی تردید کی۔

"پہیلیاں بجھوا رہے ہو۔" میں نے قدرے چڑ کر کہا۔ "فوج سے تعلق سے انکار بھی نہیں کرتے اور پھر بھی ایس ٹی ایف کا فوج سے کوئی تعلق تسلیم نہیں کرتے۔ یہ تو بہت عجیب سی بات ہے۔ اس کے دونوں پہلو خود ہی ایک دوسرے کی تردید کر رہے ہیں۔"

"تم غلط سمجھ رہے ہو۔" اس نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "میں ایک فرد ہوں۔ میں نے اپنی ذاتی حیثیت میں بیس برس فوج میں ملازمت کی ہے۔ آخر میں کرنل کے عہدے سے ریٹائر ہونے کے بعد میں لیبیا چلا گیا جہاں کرنل [illegible]۔ اب میں جو کچھ کر رہا ہوں اس کا فوج سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ مجھے ابتدا ہی میں بتا دیا گیا تھا کہ میری ملازمت سرکاری یا نیم سرکاری نہیں بلکہ نجی ہوگی اور خراب کارکردگی پر مجھے کسی بھی وقت ملازمت سے برطرف کر دیا جائے گا۔"

"اگر یہ واقعی نجی ملازمت ہے تو تمہیں یہ تو معلوم ہوگا کہ تمہارا آجر کون ہے اور تم اپنے فرائض کے سلسلے میں کس کو جواب دہ ہو؟" مجھے ایس ٹی ایف کے بارے میں کریدنے کا موقع مل گیا۔

"واجبات بروقت ملتے رہیں تو کسی کو فکر نہیں ہوتی کہ اس کا آجر کون ہے۔ جہاں تک جواب دہی کا تعلق ہے تو میں اپنے اوپر والے کے بعد کسی کو نہیں جانتا۔ اسپیشل ٹاسک فورس میں ہر شخص اپنے کام سے کام رکھتا ہے۔ دوسروں کے بارے میں غیر ضروری تجسس میں پڑنا اچھا نہیں ہوتا۔"

"پھر اہم سرکاری اہلکاروں اور پولیس کے محکمے میں تم لوگوں

تو وہی ہونا چاہئے جو صدرو کا ہوا۔ میرا بس چلے تو ایسے غداروں کو زمین میں ' دھڑ تک زندہ دفن کرا کے ان پر بھوکے بھیڑیئے چھڑوا دوں۔"

"تمہارا غصہ اپنی جگہ بالکل بجا ہے لیکن کیا وہ سلوک بہت زیادہ بے رحمانہ نہیں تھا؟" میں نے اس کے ردعمل پر نگاہ رکھتے ہوئے دھیرے دھیرے اپنی بات مکمل کی۔

"غیر جذباتی تماشائی بن کر سوچو گے تو وہ سزا وحشیانہ ہی نہیں' غیر انسانی بھی نظر آئے گی لیکن ایک محب وطن کی طرح اس کے سنگین جرائم کو پیش نظر رکھو گے تو وہ سزا ناکافی محسوس ہو گی۔ ان لوگوں کو دیکھتے ہی میری آنکھوں میں خون اتر آیا تھا۔ میری نظروں میں اپنی زمین سے غداری سے بڑا جرم کوئی اور نہیں ہے۔"

میں نے اس سے بحث کرنے کا ارادہ ترک کر دیا کیونکہ عام تعزیری قوانین کے تحت بھی قتل عمد میں اشتعال کے عالم میں کئے ہوئے اضطراری قتل میں نمایاں لحاظ برتا جاتا ہے۔ جبکہ وہاں قانون کا معاملہ درپیش نہیں تھا۔ اگر میں ظفر کی جگہ ہوتا تو شاید میرا ردعمل اس سے بھی زیادہ شدید اور لرزہ خیز ہوتا۔

میری دانست میں بلی تھیلے سے باہر آ چکی تھی اور یہ ثابت ہو چکا تھا کہ بیری کیسینجر ہی ہمارے پیچھے لگا ہوا تھا۔ حقیقت میں استاد صدرو کے مکان کی تلاشی اور اس کی داشتاؤں سے باز پرس محض رسمی کارروائی تھی اس لئے وہاں رک کر مجھے کچھ حاصل نہ ہوتا جب کہ میرے فلیٹ میں کسی بھی لمحے کوانگ فو اور غزالہ کے بارے میں کوئی اہم خبر آ سکتی تھی اس لئے میں نے ظفر سے اجازت طلب کی اور اس نے اپنے ایک ڈرائیور کو مجھے فلیٹ تک لے جانے پر مامور کر دیا۔ اس وقت تک صدرو کے بے ہوش ساتھی بھی ہوش میں آ چکے تھے اور دہشت اور بے یقینی کے عالم میں کھلے آسمان تلے اپنی قسمت کے فیصلے کا انتظار کر رہے تھے۔ ان کے مردہ ساتھیوں کی لاشیں غالباً گاڑیوں سے نکالی ہی نہیں گئی تھیں جب کہ استاد صدرو کی چری ہوئی لاش کے دونوں حصے سمیٹنے کے بعد' اس کے گندے خون کی صفائی کا عمل شروع ہو چکا تھا۔ ان لوگوں کے زندہ اور مردہ افراد کو اپنی تحویل میں لے کر' ایس ٹی ایف والوں نے میرے رہائشی فلیٹ کے قرب و جوار میں متصادم فریقوں کی اصلیت کے بارے میں کوئی ثبوت باقی نہیں رہنے دیا تھا۔ ان میں سے جو بچ رہے تھے وہ یقینی طور پر فرار کی راہ اختیار کرنے میں کامیاب ہو گئے تھے۔

میں ایس ٹی ایف کی گاڑی میں شرف آباد کے علاقے میں پہنچا تو وہاں کا رنگ خاصا بدلا ہوا تھا۔

ہماری عمارت کے عقبی حصے میں تمام اسٹریٹ لیمپس بدستور تاریک پڑے ہوئے تھے لیکن تمام رہائشی فلیٹ کسی استثنیٰ کے بغیر روشن نظر آ رہے تھے۔ اس وقت تک فائرنگ کو ختم ہوئے کافی دیر گزر چکی تھی اس لئے بے شمار افراد اصل صورت حال کے بارے میں معلومات حاصل کرنے کے لئے گھروں سے باہر نکل آئے تھے۔ ان حالات میں گاڑی کو ہجوم میں سے گزارنا مناسب نہیں تھا۔ تجسس میں مبتلا لوگوں کی ساری توجہ ہماری گاڑی کی طرف ہو جاتی اور کوئی سرکش گروہ گاڑی کا راستہ روک کر یہ جاننے کی کوشش کر سکتا تھا کہ میں اتنے سنسان اندھیرے کہاں سے آ رہا ہوں اور اس علاقے میں میرا کیا کام تھا۔

بات کو اتنی دور تک بڑھانے کے بجائے میں نے گاڑی وہیں رکوا لی اور اس کے روانہ ہو جانے کے بعد بے پروایانہ انداز میں فلیٹ کی طرف چل دیا۔

وہاں ہونے والی فائرنگ بہت شدید تھی۔ اس کے نتیجے میں فضا میں متعدد لرزہ خیز انسانی چیخیں بھی ابھری تھیں اور جا بجا خون کے بڑے بڑے دھبے بھی پائے گئے تھے لیکن کسی صورت میں بچے ہوئے لوگوں کو اس امر پر حیرت تھی کہ ان کے باہر نکلنے پر ہر طرف میدان صاف پڑا ہوا تھا۔ ان کی حیرت کا ایک سبب یہ تھا کہ قیامت کی فائرنگ ہونے کے باوجود پولیس والوں نے ادھر کا رخ کرنے کی زحمت نہیں کی تھی جب کہ وہاں سے تھوڑے فاصلے پر بہادر آباد کا مشہور چوراہا واقع تھا جہاں ہر وقت پولیس کے گشتی دستے مامور رہتے تھے۔ لطف کی بات یہ تھی کہ لوگوں نے علاقے کے تھانے سے فون پر رابطہ کرنا چاہا تو کافی دیر تک تھانے کا ٹیلی فون مسلسل انگیج ٹون سنا رہا تھا۔

میں راستے میں جگہ جگہ رکتا اور لوگوں کے ہیجان انگیز تبصرے سنتا ہوا اپنے فلیٹ کی عمارت میں داخل ہوا تو مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ ایس ٹی ایف کے سادہ پوش اہل کار اپنی قمیضیں پہن کر لوگوں کی توجہ کا نشانہ بننے کے بجائے قرب و جوار میں جمع ہونے والی بھیڑ میں شامل ہو گئے تھے۔

فلیٹ میں پہنچا تو وہاں سب کے چہروں پر مایوسی نے ڈیرے ڈالے ہوئے تھے۔

"سب کچھ ٹھیک ہو گیا۔ ان کے تین نمبری مارے گئے اور پکڑے گئے۔ وہ بیری کیسینجر کے لئے کام کرتے تھے۔ ان کا سرغنہ پکڑے جانے کے بعد ظفر کے ہاتھوں مارا گیا۔ لیکن تم لوگوں کے چہرے کیوں لٹکے ہوئے ہیں؟" ان کے یک زبان استفسار پر میں نے مختصر فقروں میں اپنی کتھا مکمل کرتے ہوئے پوچھا۔

"منگاؤ سے کوانگ فو کی سیکریٹری کا فون آیا تھا۔ وہاں کی صورت حال حوصلہ افزا نہیں ہے۔" ویرا نے مجھ سے نگاہیں چرا کر پژمردہ آواز میں کہا "تمہارے ساتھ کوانگ فو کے ستارے بھی گردش میں آ گئے ہیں۔"

"کیا؟ وہاں کی کیا خبریں ہیں؟" میں نے صوفے پر گرتے ہوئے حیرت سے پوچھا۔

"لمبی کہانی ہے۔ یوں سمجھو کہ دھونس اور دھاندلی سے ہانگ کانگ پولیس نے ژان کو چھوڑ دیا ہے لیکن اس کی [illegible]

موجود ہر شخص کو گرفتار کر لیا ہے۔ ان میں فزالہ کے ساتھ ہی وہ بوڑھا افسر بھی شامل ہے جو مسٹر ترپاٹھی کے نام سے اس کے ساتھ کراچی پہنچا تھا۔"

"لیکن کیوں؟" ویرا کے انکشاف نے میرے ذہن کو الجھا کر رکھ دیا "پولیس والے کسی کو بلاوجہ گرفتار نہیں کر سکتے۔ ان لوگوں کا کوئی نہ کوئی جرم بھی بتایا گیا ہوگا؟"

"ابھی کسی کو کچھ پتا نہیں چل سکا" ویرا خود بھی اس نئی صورت حال پر پریشان نظر آ رہی تھی "کوانگ فو کو گرفتار نہیں کیا گیا لیکن وہ سخت مشتعل ہے اور ہانگ کانگ میں ڈیرہ ڈالے بیٹھا ہوا ہے۔ وہی نہیں بلکہ بلیک ڈریگن کے ارکان بھی اس واقعے کو ژان کی توہین و تذلیل قرار دے رہے ہیں۔ وہ یہ سمجھنے سے قاصر ہیں کہ ہانگ کانگ پولیس نے ایک ایسی اسپیڈ بوٹ پر چھاپا مارنے کی جسارت کیسے کی' جس میں ژان سفر کر رہا تھا۔ جیسے ہی صورت حال واضح ہوگی' مکاؤ سے دوبارہ فون آئے گا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ فزالہ کے بارے میں' ہانگ کانگ میں کسی نے مخبری کی ہے" میں نے بے چینی کے ساتھ صوفے میں پہلو بدلتے ہوئے کہا۔

"جب تک مکاؤ والوں پر کوئی صورت حال واضح نہ ہو' یہ تمام قیاس آرائیاں قبل از وقت بلکہ بے سود ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ اس چھاپے کا فزالہ کی ذات سے کوئی تعلق ہی نہ ہو اور وہ ناگہانی مصیبت میں مبتلا ہو گئی ہو" ویرا نے تلخی کے ساتھ جواب دیا۔

"تمہارا مطلب ہے کہ ہم سب کچھ مکاؤ والوں کے رحم و کرم پر چھوڑ کر' ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے رہیں؟" میں نے جھنجلاتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"اس کے علاوہ تمہارے پاس اور کون سا چارہ کار ہے؟" ویرا نے فوراً ہی ایک جوابی سوال داغ دیا "یہاں رہ کر تم ہانگ کانگ میں کسی کا بال بھی بیکا نہیں کر سکتے۔ ایسی صورت میں تم فزالہ یا ژان کوانگ فو کے دوسرے آدمیوں کے لئے کیا کر سکو گے؟"

"ہم نے اس سے رجوع کر کے بنیادی غلطی کی ہے" سلطان شاہ نے رائے ظاہر کی "اتنے وقت میں تو میں ہانگ کانگ جا کر فزالہ کو واپس لا سکتا تھا۔"

"تم نے میرے دل کی بات کہہ دی" میں نے اسے شاباش دی۔ "میں اس وقت یہی سوچ رہا تھا کہ ہم نے کوانگ فو سے رجوع کر کے خود ہی معاملہ الجھا لیا ہے۔"

"الجھانا یا سلجھانا' جو کچھ ہونا تھا' وہ ہو چکا" ویرا تنک کر بولی۔ "اسے واپس نہیں لوٹایا جا سکتا' اس لئے اب اس لکیر کو پیٹنا بے سبب ہے۔ تم دونوں مل کر بلاوجہ میرا دماغ خراب کر رہے ہو۔"

"ابھی تم نے ایک مفروضے کی بات کی تھی کہ شاید چھاپے کا تعلق فزالہ کی ذات سے نہ ہو' مجھے اس سے شدید اختلاف ہے۔"

میں نے کہا "تم خود بتا چکی ہو کہ ژان کوانگ فو اپنے علاقے میں بے پناہ اثر و رسوخ کا مالک ہے اور مدتوں سے کسی روک ٹوک کے بغیر اپنا کاروبار چلا رہا ہے۔"

"تو اس سے کیا فرق پڑتا ہے؟" ویرا آنکھیں نکال کر بولی "کوانگ فو کتنا ہی طاقت ور کیوں نہ ہو' قانون کی نظروں میں اول و آخر ایک مجرم ہے اور اسے کبھی نہ کبھی پکڑے جانا تھا۔"

"اب تم کج بحثی کر رہی ہو!" اس کی تاویل پر میرا منہ بن گیا "اگر اس کے آدمیوں کی آئے دن پکڑ دھکڑ ہوتی رہتی' اس کے ٹھکانوں پر چھاپے پڑتے رہتے یا وہ خود کئی بار حوالات کی ہوا کھا چکا ہوتا تو اس چھاپے کو اسی کی کسی بے اعتدالی کا نتیجہ سمجھ لیتا۔ اس جیسا شاندار ماضی رکھنے والا شخص اچانک ہی قانون کے عتاب کا نشانہ بنتا ہے تو یہ سوچنا پڑتا ہے کہ کارروائی کے لئے ایسے وقت کا انتخاب کیوں کیا گیا جب وہ فزالہ کو ہانگ کانگ سے نکال کر مکاؤ کی طرف لا رہا تھا۔"

"میں تمہیں یہ بھی بتا چکی ہوں کہ کوانگ فو دن رات مکاؤ میں اپنے محل نما مکان میں پڑا بیش قیمت شرابوں میں نہاتا رہتا ہے۔ وہ عیش و عشرت کا دلدادہ ہے' اس لئے باہر نہیں نکلتا" ویرا جلے بھنے لہجے میں کہتی گئی "ہو سکتا ہے کہ ہانگ کانگ کی پولیس کافی دنوں سے اس کی گھات میں لگی ہوئی ہو' آج وہ ہمارے کام سے اپنا حصار چھوڑ کر باہر نکلا اور پولیس کو......"

بولتے بولتے وہ اچانک ہی خاموش ہو گئی اور میں بے اختیار ہنس پڑا "ہاں' ہاں کہو کہ پولیس کو اسے پکڑنے کا موقع مل گیا۔ پریشانی کی بات یہی ہے کہ تمہارے کوانگ فو پر ہاتھ ڈالنے کی کوشش نہیں کی گئی۔ اسے بھی بند کر دیا گیا ہوتا تو مجھے اتنی پریشانی نہ ہوتی۔"

"تم لوگوں کے دماغ میں ہر طرف منطق اور حجت گھسی رہتی ہے" وہ چڑچڑے لہجے میں بولی "تم سے بات کر کے کبھی کبھی ذہن بہت بوجھل ہو جاتا ہے۔"

"فی الحال ہمیں مقامی پولیس کے لئے بھی کوئی کہانی سوچنے کی ضرورت ہے" سلطان شاہ نے چند ثانیوں کے توقف کے بعد کہا "وہ لوگ کسی بھی وقت نازل ہو سکتے ہیں۔"

"ان کے بارے میں ہمیں فکر مند ہونے کی ضرورت نہیں' اس علاقے کے ہزاروں مکینوں کی طرح ہم بھی اپنے فلیٹ میں تھے اور فائرنگ کی آوازیں سننے کے باوجود باہر نکلنے کی ہمت نہیں کر سکے تھے۔ کسی کے فرشتے بھی یہ بات نہیں سمجھ سکتے کہ یہ سارا ہنگامہ ہمارے لئے ہی ہوا تھا" میں نے کہا۔

"ہمیں ان واقعات میں الجھنا اتنا مشکل نہیں ہے" سلطان شاہ پرخیال انداز میں بولا "کچھ عرصے پہلے ہی اوپر ہمارے پڑوس کا دروازہ اکھاڑ کر ایک عورت کو قتل کر دیا گیا تھا' اس نے اور ویرا کے آدمیوں نے یہاں دل کھول کر اپنا میگزین برباد کیا تھا۔"

"بلاوجہ کی باتیں مت بناؤ!" میں نے اس کی بات کاٹ کر تیزی سے کہا "ان میں سے کسی بھی واقعے کو ہم لوگوں سے وابستہ نہیں کیا جا سکتا تھا۔ اگر ہم اعتماد اور دلیری کے ساتھ اپنی کہانی پر ڈٹے رہے تو دنیا کی کوئی طاقت ہمیں نہیں الجھا سکے گی۔"

"ظاہر ہے!" ویرا نے تبصرہ کیا "اس بار تو ظفر بھی پوری طرح تمہاری پشت پناہی کر رہا ہے۔"

"تمہارے ساتھ ہی وہ تم پر بھی مہربان نظر آ رہا تھا" میں نے چبھتے ہوئے لہجے میں کہا "اگر تم اس کے ساتھ چلی جاتیں تو شاید تم دونوں کے مراسم دوستی کی حد سے آگے بھی بڑھ جاتے۔"

"ایس بی آئی کے ایک فرض شناس افسر کے بارے میں ایسی رائے رکھتے ہوئے تمہیں شرم آنی چاہئے" ویرا نے ملامت آمیز لہجے میں کہا۔

"حسن پرستی سے فرض شناسی پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔ یہ ضروری نہیں ہو کہ ہر فرض شناس کوئی جمالیاتی حس سے سرے سے محروم ہو۔ میں تم دونوں کی نگاہیں بھانپ رہا تھا۔ اب ایسی بھولی نہ بنو جیسے تمہیں ظفر کے دلی احساسات کے بارے میں کچھ علم ہی نہ رہا ہو۔"

"اوہ" سلطان شاہ کی تیز زدہ آواز ابھری "جب ہی تم ظفر کے ساتھ جانے پر تیار ہو گئی تھیں۔"

"شاید پولیس کی گاڑیاں آ رہی ہیں" میں نے دور سے آنے والی موہوم سی آوازوں پر کان لگاتے ہوئے چونک کر کہا۔

"ہاں۔ یہ تو پولیس کی گاڑیوں کے سائرن ہی معلوم ہوتے ہیں" سلطان شاہ بھی ان آوازوں پر توجہ مرکوز کرتے ہوئے بڑبڑایا۔

"لیکن یہ لوگ سورج طلوع ہونے سے پہلے کیوں آ رہے ہیں؟"

"تو کیا انہیں صبح تک دو دو بجے کی ہدایت کی گئی تھی" ویرا نے چونک کر سوال کیا۔ اس بارے میں ظفر سے ہماری گفتگو اس وقت ہوئی تھی جب وہ باتھ روم میں گئی ہوئی تھی۔ لیکن اس وقت سلطان شاہ کی حماقت کی وجہ سے وہ بات ویرا کے علم میں بھی آ گئی۔

"مجھے ہدایت کا علم نہیں" میں نے بات سنبھالنے کی نیت سے کہا "لیکن ایسا بندوبست ضرور کیا گیا تھا کہ پولیس بروقت یہاں نہ پہنچ سکے۔"

"پولیس والوں پر ایس بی آئی کا اتنا زور چلتا ہے اور تم پھر بھی انہیں غیر سرکاری افراد قرار دیتے ہو۔ یہ بات میری سمجھ سے بالا ہے۔"

"میں جو کچھ کہتا ہوں اس کی بنیاد سنی سنائی باتوں پر ہوتی ہے" میں نے مدافعانہ لہجے میں کہا "درحقیقت میرے لئے بھی بہت سی باتیں معمے سے کم نہیں ہیں۔ میں بس اسی قدر وضاحت کافی سمجھتا ہوں کہ وہ لوگ ہر معاملے میں میرا ساتھ دیتے چلے آ رہے ہیں۔"

"اس کا مطلب ہے کہ میرا کھوج لگانے کے لئے بھی تم نے ان سے مدد حاصل کی ہوگی؟"

"اب تم نے پھر اونچی پرواز شروع کر دی" میں نے برا سا منہ بنا کر کہا "وہ سب میرا اپنا کام تھا۔ میں تو ان لوگوں کو سرے سے بھولا ہوا تھا۔ سلطان شاہ کے خدشات سے آگاہ ہونے کے بعد اسی نے ہی مجھے اول خان کا نام یاد دلایا تھا۔"

وہ بے ساختہ ہنس پڑی اور بولی "تم بھی غضب کی شے ہو۔ ہر وقت حاضر دماغ رہتے ہو۔"

میرا ذہن پولیس والوں کی آمد میں الجھا ہوا تھا۔ میں نے جھوٹ سچ بول کر ویرا کو تو خاموش کرا دیا تھا لیکن میں اچھی طرح جانتا تھا کہ پولیس والوں کے لئے ایس بی آئی کی ہدایات سے انحراف کرنا ممکن نہیں تھا۔ اور ظفر نے انہیں صبح طلوع ہونے تک اس علاقے سے دور رہنے کے لئے کہا ہوا تھا۔

پھر مجھے وہ منظر یاد آیا جو میں نے فلیٹ واپسی پر دیکھا تھا۔ علاقے کے لوگ دہشت، سنسنی اور تشویش میں مبتلا تھے۔ پولیس مقابلہ ختم ہوئے کافی دیر گزر چکی تھی اس لئے علاقے کے لوگوں کے رابطے اور دباؤ سے مجبور ہو کر پولیس والوں کو وہاں آنا پڑا تھا۔ یہ امکان بھی موجود تھا کہ جائے واردات کی طرف پولیس پہلے ہی روانہ ہو گئی ہو۔ ایس بی آئی کے کسی ذمہ دار سے کلیئرنس لینے میں تاخیر عمل میں لائی گئی ہو۔

پولیس والوں کے بارے میں ہم تینوں ہی شدید تجسس میں مبتلا تھے اور یہ جاننے کے آرزومند تھے کہ وہ لوگ آنے کے بعد کس رخ پر کام کر رہے تھے لیکن اس کے ساتھ ہم فلیٹ سے باہر نکل کر کوئی خطرہ مول لینے کے لئے تیار نہیں تھے۔ فلیٹ میں خورد و نوش کے لوازمات حسب ضرورت کی ہر شے موجود تھی۔ سلطان شاہ چائے کا آخری کپ پینے کے بعد آرام کرنے کی نیت سے خواب گاہ میں چلا گیا۔ اس کے جاتے ہی ویرا ایک بار پھر وہی جن کی بوتل وغیرہ نکال لائی اور دو گلاس بنانے کی تیاری میں مصروف ہو گئی۔

"خدا کا خوف کرو ویرا!" میں نے اسے چڑانے کی نیت سے کہا "سلطان شاہ کے جاتے ہی تم تو اس طرح اٹھی ہو جیسے کسی خرافاتی واعظ سے نجات مل گئی ہو۔"

"وہ ہمیں شراب پیتے دیکھ کر ایسے برے برے منہ بنانے لگتا ہے کہ پینے کا سارا لطف غارت ہو جاتا ہے۔ مجھے نشے کے لئے نہیں بلکہ اپنے اعصاب کو سکون پہنچانے کے لئے اس وقت تھوڑی سی الکحل کی ضرورت ہے۔"

"ذرا صبح سورج طلوع ہونے سے پہلے تم بوتل لے بیٹھیں پھر کچھ بھی نہیں کر سکو گی۔"

"اب تو ویسے بھی کچھ نہیں کیا جا سکتا" وہ ایک لمبی سانس لے کر حسرت آمیز لہجے میں بولی "تمہیں معلوم ہے کہ میں کیا رات کا ہر لمحہ اپنی مرضی کے مطابق گزارنا چاہ رہی تھی لیکن صورتحال نے ایسا پلٹا کھایا کہ سارا موڈ ہی تباہ ہو کر رہ گیا۔

افاق سے یہ سب سلطان شاہ کی وجہ سے ہی ہوا ہے۔"

"تو تمہارا خیال ہے کہ سلطان شاہ تمہیں راہ راست پر رکھنے کے ارادے سے مار کر آیا ہے؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے تعجب لہجے میں پوچھا۔

وہ زیر لب بڑبڑائی "میں محتاط تھی۔ میں نے اس کے ارادے کا حسین اتفاق کا ذکر کیا تھا۔ پتا نہیں تم اس کے بارے میں اتنے حساس کیوں ہو؟ میری تو اور بات ہے لیکن میں اتنا جانتی ہوں کہ غزالہ، تمہاری اور سلطان شاہ کی حد سے بڑھی ہوئی محبت سے بہت جلد حسد میں مبتلا ہو جائے گی۔"

"یہ میرا اور غزالہ کا معاملہ ہے۔ تمہیں اس بارے میں فکر مند ہونے کی ضرورت نہیں۔"

"سلور آئیز کی منتقلی کا معاہدہ کر کے ہم ایک بار پھر دوستی کا رشتہ قائم کر چکے ہیں" اس نے میرے قریب بیٹھتے ہوئے معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ کہا "اور دوستی میں ہر فریق کو دوسرے کے مفادات کا خیال رکھنا پڑتا ہے۔ بری بھلی باتوں پر مشورہ دینا میرا فرض بنتا ہے۔"

"ضرور بنتا ہوگا لیکن میرے اوپر کیوں چڑھی چلی آ رہی ہو۔ سلطان شاہ کوئی روبوٹ نہیں ہے کہ بستر پر لیٹتے ہی گہری نیند سو گیا ہوگا۔ ہمارے پاس بہت وقت ہے۔ ہم آرام سے بھی باتیں کر سکتے تھے۔"

ہم دونوں نے اپنے اپنے گلاس سے جن کے چھوٹے چھوٹے گھونٹ اپنے معدوں میں منتقل کیے ہی تھے کہ اچانک فون کی گھنٹی بج اٹھی اور ویرا نے جھپٹ کر اسپیکر فون آن کر دیا۔

دوسری طرف کرانگ فوکی سیکریٹری لائن پر موجود تھی۔

ویرا کا جواب سنتے ہی اس نے شاید اپنے سامنے اسکرین پر نجزیاتی رپورٹ دیکھ کر اس کی اصلیت پر یقین کر لیا اور بولی "اس بار زان کے ساتھ بہت بڑا فریب ہوا ہے۔ ہانگ کانگ سے آنے والی خبریں بہت تشویش انگیز ہیں اور ہم یہ سمجھنے سے قاصر ہیں کہ زان کا اگلا قدم کیا ہوگا؟"

"فریب؟ تو کیا اسی کے کسی آدمی کی مخبری پر یہ ساری کارروائی کی گئی ہے؟"

"نہیں!" اس لڑکی کی پر اعتماد آواز ابھری "مخبروں کا انجام بہت برا اور عبرت ناک ہوتا ہے۔ زان کے نمک خوار اتنی بڑی حماقت کر کے اپنی زندگیاں عذاب نہیں بنا سکتے۔"

"تو پھر کیا ہوا ہے؟" ویرا اس کے انداز سے چڑ کر قدرے تیزی کے ساتھ بولی۔

"بس یہ سمجھو کہ معاملہ بہت بری طرح الجھ گیا ہے۔ یہ بہت بڑی بات ہے کہ انہوں نے زان کو اس معاملے میں ملوث نہیں کیا ورنہ وہ چاہتے تو اس راستے بھی اڑا کے کر زان کی عزت اور وقار کی دھجیاں اڑا سکتے تھے اور ہم سب خون کے آنسو پی کر رہ جاتے۔"

"تم میرے اور زان کے مراسم سے واقف ہو" ویرا نے تحمل سے کام لیتے ہوئے اس سینتالیس سالہ "لڑکی" کو سمجھانا چاہا "اس لیے مجھ سے پہیلیاں نہ بجھواؤ۔ میں زان کی ہم سری کا دعویٰ نہیں کرتی مگر میرے ہاتھ بھی بہت لمبے ہیں۔ لیکن جب تک مجھے پوری صورت حال کا علم نہیں ہوگا میں زان کے لیے کچھ بھی نہیں کر سکوں گی۔ اس لیے براہ کرم مجھے پوری کہانی سنا ڈالو۔"

"ساری خرابی یہ ہے کہ زان نے خود کو مکاؤ کے لائن پیلس تک محدود کر کے سارا کام اپنے ماتحتوں پر چھوڑ دیا ہے" دوسری طرف سے ایک گہری سانس کے بعد کہا گیا "اس صورت حال سے فائدہ اٹھا کر بعض کم ظرفوں نے اپنے دھندے بھی شروع کر لیے ہیں۔ زان کی اسپیڈ بوٹ کے انجن روم سے ایک کروڑ پتی فرد دیوان چینی کو برآمد کیا گیا ہے۔ وہ شخص بھی چین میں ہیروئن اسمگل کرنے کا مجرم ہے اور چین میں اس جرم کی سزا موت ہے۔ وہ کسی طرح چینی پولیس کی تحویل سے فرار ہو کر ہانگ کانگ پہنچا اور یہاں زان کی اسپیڈ بوٹ میں چھپا ہوا تھا۔ اسے یقینی طور پر ایک نے بھاری معاوضہ لے کر بیٹھا دی ہوگی۔ زان کے فرشتوں کو بھی اس واقعہ کا علم نہیں ہوگا کیونکہ زان، چینی پولیس اور حکام کی دشمنی مول لینے سے ہمیشہ بچتا رہا ہے۔ یہ لوگ پاتال تک اپنے شکاروں کا پیچھا کرتے ہیں اور ان کو کیفر کردار تک پہنچائے بغیر چین سے نہیں بیٹھتے۔"

"اگر ہم اپنی گفتگو اصل معاملے تک محدود رکھیں تو بہتر ہوگا۔" ویرا نے اسے ٹوکا۔

"میں خود ضروری باتوں سے بچ رہی ہوں۔ وہ دیوان چینی بار برس تک لنگر انداز اسپیڈ بوٹ میں چھپا رہا۔ پھر جب زان نے اچانک اسپیڈ بوٹ استعمال کرنے کا فیصلہ کیا تو اس نے اس موقع کو استعمال کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ زان اپنی مہمان کو لے کر مکاؤ کے لیے روانہ ہوا تو اسپیڈ بوٹ کے انجن روم میں وہ چینی کا موجود تھا۔ دوسری طرف حکام کو کسی طرح خبر مل گئی کہ بیجنگ چاہتا ہے ایک مفرور مجرم کو اسپیڈ بوٹ کے ذریعے لے جایا جا رہا ہے۔ لہٰذا راستے میں اسپیڈ بوٹ کو روک لیا گیا۔ ہانگ کانگ پولیس زان اور اس کے اٹل اصولوں سے بہت اچھی طرح واقف ہے اس لیے انہیں یقین ہے کہ مفرور چینی کو ہانگ کانگ کے راستے اسمگل کرنے میں اس کا کوئی ہاتھ نہیں ہے لیکن اسپیڈ بوٹ کا مالک اور ملاح ان ہی کے ساتھ تمہاری مہمان اور اسے لانے والا بھی روک لیا گیا ہے اور ہانگ کانگ پولیس تفصیلی تفتیش کے بغیر ان میں سے کسی کو رہا نہیں کرے گی۔"

"پھر اب فادر کوانگ فو کہاں ہے؟" ویرا نے پریشانی سے پوچھا۔

"وہ ہانگ کانگ ہی میں بیٹھا ہوا ہے۔ تمہاری مہمان کو ساتھ لیے بغیر وہ وہاں سے نہیں نکلے گا۔"

"جب وہ کچھ کر ہی نہیں سکتا تو پھر وہاں کیوں ٹھہرا ہوا ہے؟" وریا نے سوال کیا۔

"تم جانتی ہو کہ ژان اپنی مرضی کا مالک ہے۔ اس سے کوئی کچھ نہیں پوچھ سکتا۔ یہ تمام معلومات بھی ان لوگوں نے فراہم کی ہیں جو ژان کا کھوج لگانے کے لیے ہر طرف پھیلائے گئے تھے۔ ابھی تک ژان سے ہمارا براہ راست رابطہ نہیں ہو سکا۔ اس کے ذہن میں کیا منصوبہ ہے، یہ صرف وہی جانتا ہے۔"

"وہ ہانگ کانگ میں کہاں ٹھہرا ہوا ہے؟" وریا نے چند لمحوں تک سوچنے کے بعد پوچھا۔

"وہ ہانگ کانگ ہلٹن کے رائل سوئیٹ میں مقیم ہے لیکن میرا مشورہ ہے کہ اس سے فون پر بات نہ کرنا۔ ژان ہوٹل کے فون پر اپنے آدمیوں سے دعا سلام کرنا بھی پسند نہیں کرتا کیونکہ اسے فون ٹیپ کیے جانے کا خطرہ لاحق رہتا ہے۔ وہ تمہاری آواز پہچانتے ہی فون بند کر دے گا۔"

"لیکن اس سے رابطہ بہت ضروری ہے۔ میں اس سے کس طرح بات کر سکتی ہوں۔"

"فی الحال یہ ممکن ہے۔ ژان نے ہوٹل میں ٹھہرنے کا فیصلہ کر کے ہم سب پر یہ واضح کر دیا ہے کہ وہ فی الحال کسی سے ملنے یا بات کرنے کے موڈ میں نہیں ہے۔ اسے اپنے آدمیوں سے رابطہ برقرار رکھنا ہوتا تو وہ ہوٹل کے بجائے اپنے ہی کسی ٹھکانے کا رخ کرتا۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ اسپیڈ بوٹ والے سنگین واقعے نے اسے اپنے آدمیوں سے بدگمان کر دیا ہے۔ اسی لیے وہ ان سے دور رہنے کی کوشش کر رہا ہے۔"

"وہ دور ضرور ہے لیکن اپنے کام سے غافل نہیں ہے۔ وہاں مالی والے گھات سے پولیس کے آپریشن کی ذمے داری لنگڑے ہاؤ پر ہے مگر وہ ناٹ کلب کے چیف منیجر ایرک موک کو جواب دہ ہے جو کچھ ہوا ہے وہ ایرک اور ہاؤ کی ملی بھگت کے بغیر نہیں ہو سکتا۔ اس سے پہلے کہ ہانگ کانگ پولیس ان دونوں پر ہاتھ ڈالتی اور وہ تشدد سے مجبور ہو کر زبان کھولتے، ان کی موت واقع ہو چکی ہے۔"

"اوہ!" وریا مضطربانہ لہجے میں بولی "اس طرح تو ژان خود ہی اپنی گردن پھنسا لے گا اور یہ پورا معاملہ بھی سنگین رخ اختیار کر لے گا۔ اس وقت تو اسے ہر انتقامی کارروائی موقوف رکھنی چاہیے تھی۔"

"تم فکر نہ کرو" اس کا لہجہ بے پروایانہ تھا "میں تمہیں بتا چکی ہوں کہ ژان ہم سب کا باپ اور استاد ہے۔ وہ مشکل کے بدترین حالات میں بھی چاق چوبند رہتا ہے۔ لیکن جڑی بوٹیوں اور زہروں کے بارے میں اس کا علم کمال کو پہنچا ہوا ہے۔ ان دونوں کی لاشوں کی پوسٹ مارٹم رپورٹ ہارٹ فیلور کی ہی کہانی سنائے گی اور ان کی اتفاقی موت کو کوئی بھی مشتبہ کرنے کی نوبت نہیں آنے دے گی۔"

"میرے لیے ہر راستہ بند ہے، پھر میں کیا کروں؟" وریا خاصی پریشان ہو گئی تھی۔

"صبر اور انتظار کے علاوہ کوئی اور راستہ نہیں ہے۔ تمہارا کام ژان کے لیے ایک چیلنج بن گیا ہے۔ وہ پہلی فرصت میں اسے پایۂ تکمیل کو پہنچانے کی کوشش کرے گا۔"

"ٹھیک ہے..... لیکن کوئی خبر ہو تو مجھے فون ضرور کر دینا" وریا نے مایوسانہ لہجے میں کہا۔

"تم نے کہا تھا کہ تم آٹھ دس گھنٹوں تک اس نمبر پر رہو گی۔ اس کے بعد کا نمبر بھی دے دو تاکہ میں تم سے فوری رابطہ کر سکوں" دوسری طرف سے کہا گیا۔

"اس نمبر کے علاوہ میرا کوئی اور رابطہ نہیں ہے" وریا نے میری طرف دیکھتے ہوئے فون پر کہا "اس نمبر پر میں نہ ہوں تو میرے ساتھی کو پیغام دے دینا، وہ مجھے باخبر کر دے گا۔"

"اس کی آواز سنوا دو تو یہ بھی کر لیا جائے گا۔ ساؤنڈ میچنگ کے بغیر ہم کسی سے کھل کر بات نہیں کر سکتے کیونکہ نام اور آواز بدلنا زیادہ دشوار نہیں ہوتا۔"

"اس کا نام نور ہے، میں فون اسے دے رہی ہوں" وریا نے مجھے آنکھ سے اشارہ کر کے کہا۔

"ہیلو! میرا نام نور ہے" لمحہ بھر کے سکوت کے بعد میں نے اسپیکر فون پر کہا۔

"دو جملے اور ریکارڈ کرا دو تاکہ میچنگ رینج میں اضافہ ہو جائے" کرانگ فوکی سیکریٹری کی آواز ابھری۔

"وریا کی غیر موجودگی میں، میں شدت کے ساتھ تمہارے پیغام کا انتظار کروں گا۔ ورنہ ہو سکا تو شاید میں خود تم سے رابطہ کر لوں۔" میں نے مسلسل فقرے ریکارڈ کرانے کے بجائے بامعنی پیغام دیا۔

"گڈ! میں تم سے رابطہ رکھوں گی" اس فقرے کے ساتھ ہی دوسری طرف سے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا گیا اور میں نے اپنا گلاس اٹھا کر منہ سے لگا لیا۔

"تم چاہو تو عراب کا مسئلہ حل ہونے تک میں یہاں رک سکتی ہوں" وریا کہہ رہی تھی "ورنہ آج مجھے روانہ ہونا ہے۔ یہاں رکنے کی صورت میں بلیو کراس ڈیل کا معاملہ کھٹائی میں پڑ جائے گا۔"

"تم نے عقل مندی کا کام کیا کہ مکاؤ والوں سے میرا رابطہ کرا دیا۔ میں خود بھی معلومات حاصل کرتا رہوں گا۔ تم بھی یہاں رہ کر اس سے زیادہ کچھ نہیں کر سکو گی۔ تمہارے لیے ایران والا کام زیادہ ضروری ہے۔"

وریا کے پاس کراچی سے کوئٹہ جانے کے لیے ہوائی ٹکٹ موجود تھا جو وہ شام کو لے آئی تھی۔ اس کے مطابق وریا کو زیادہ سے زیادہ ایک بجے تک ائرپورٹ پہنچنا تھا۔ میرا خیال تھا کہ وہ جانے سے پہلے کم از کم ایک بار مکاؤ سے رابطہ کرتی تھی۔ اس کے چلے جانے کے بعد میں خود اپنے معاملات کی دیکھ بھال کر سکتا

حد۔ باہر پولیس والوں کی کارروائی جاری تھی۔ میں فلیٹ سے نیچے نہیں گیا لیکن مجھے اندازہ تھا کہ وہ محض رسمی کارروائی تھی۔ پتا نہیں دوسرے فلیٹوں کے مکینوں سے بازپرس کی گئی تھی یا نہیں لیکن کسی نے ہمارے فلیٹ کا رخ نہیں کیا تھا۔ دوسری طرف سلطان شاہ بھی کھڑکیوں کے دبیز پردے کھینچ کر تھوڑی دیر بعد گہری نیند سو گیا تھا اس لیے ویرا کو کھلی چھوٹ مل گئی تھی۔ میری رفتار سست تھی مگر وہ تیزی کے ساتھ پی رہی تھی اور اسی کے ساتھ اس کے دماغ پر رنگینی سوار ہوتی جارہی تھی۔ میں نے اس کی ابتدائی چھیڑ چھاڑ کو بے نیازی سے روکنے کی کوشش کی لیکن مجھے جلد ہی اندازہ ہو گیا کہ اس کے لاشعور میں دبی ہوئی کچھ نا آسودہ خواہشات، نشے کے ساتھ اس کے حواس پر مسلط ہوتی جارہی تھیں اس لیے مجبور ہو کر میں نے بھی اسے ڈھیل دے دی۔

اس وقت وہ وحشی کی بھیانک آئی ووسن کے بجائے ایک حسین وشوخ لڑکی بن کر رہ گئی تھی جو آزادی ملنے کے بعد دنیا بھر کی خوشیوں کو بیک وقت اپنے دامن میں سمیٹ لینے کی کوشش کر رہی ہو۔ اس کی آنکھیں شراب کے خمار سے بوجھل ہو رہی تھیں، لب ورخسار اپنی ہی آنچ میں پگھلے جارہے تھے اور وہ لمحہ بہ لمحہ بے حجابی کی طرف بڑھتی جارہی تھی۔ میں خاموشی اور سکون سے اپنی جگہ بیٹھا اس کی مدہوشیوں سے لطف اندوز ہو رہا تھا کیونکہ اس وقت میرے پاس وقت گزاری کے لیے کوئی معقول مشغلہ نہیں تھا۔

○☆○

میرے ایما پر ویرا نے توجیتے شری مان سنگھ کو فون کیا۔ بظاہر اس کا کام بہت سیدھا تھا۔ غزالہ کی واپسی کے بارے میں اس نے مجھ سے سودے بازی کر کے اپنے کام میں الجھانا چاہا تھا لیکن ویرا کے پہلے ہی مطالبے پر اس نے غزالہ کو واپس کرنے پر رضامندی ظاہر کر دی تھی۔

منگلا سے آنے والی خبروں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ شری مان سنگھ نے ویرا سے طے کیے ہوئے پروگرام کے مطابق، غزالہ کو اپنے ایک آدمی کے ساتھ ہانگ کانگ بھیج دیا تھا اور وہ دونوں شنگریلا سے کوانگ ٹو کے ساتھ بھی ہو لیے تھے۔ اس سے آگے جو کچھ ہوا، اس کا شری مان سنگھ سے کوئی تعلق نہیں تھا پھر بھی میں ذہنی طور پر اس بدمعاش کی طرف سے ایک بے نام سی الجھن میں مبتلا تھا۔

سلسلہ ملتے ہی شری مان سنگھ نے ویرا کی آواز پہچان لی اور خوشگوار حیرت کے ساتھ بولا "اوہ! صبح ہی صبح تم نے مجھے کیسے یاد کر لیا؟ مجھے امید ہے کہ دوسری طرف سب خیریت ہوگی۔"

"میرا اپنے آدمیوں سے رابطہ نہیں ہو پا رہا" ویرا مکارانہ انداز میں بولی "اسی لیے میں نے سوچا کہ تم سے معلوم کر لوں، تمہارے آدمی نے بھی ہانگ کانگ پہنچنے کے بعد کسی نہ کسی کو رپورٹ دی ہوگی۔"

"ہاں، اس نے شنگریلا سے نئی دہلی فون کر کے اپنی خیریت کی اطلاع دی تھی۔ اس کے بعد اس نے کسی سے کوئی بات کی ہو تو وہ

میرے علم میں نہیں ہے۔ میرے حساب سے اب تک ان کا واپسی کا سفر شروع ہو چکا ہوگا۔۔۔ لیکن تمہارا اپنے آدمیوں سے رابطہ کیوں منقطع ہے؟"

"ہو سکتا ہے کہ وہ اپنے ٹھکانوں سے نکلے ہوئے ہوں" ویرا بے پروایانہ لہجے میں بولی "دیر سویر سے رابطہ ہو جائے گا۔ اگر دونوں شنگریلا پہنچ گئے تھے تو آگے کا پروگرام بھی ٹھیک ہی رہا ہوگا۔"

"پھر اب کب ملاقات ہوگی؟ میرے پاس نئی دہلی سے اہم کاغذات آ گئے ہیں۔ ہم لوگوں پر روز بروز دباؤ بڑھتا جارہا ہے۔ نئے پلان پر کام شروع کرنے سے پہلے میں تم سے مشورہ کرنا چاہتا ہوں کیونکہ آخری مرحلے کے لیے سب کچھ تم ہی کو فراہم کرنا ہوگا۔"

اس نے گول مول بات کی تھی لیکن میں نے سمجھ لیا تھا کہ اس کا اشارہ ہتھیار رولپا ندی کے کیمپ کے بارے میں تھا جس کے بغیر کوئی بھی خونریز شورش کامیاب نہیں ہو سکتی تھی۔

"میں چند روز کے لیے اپنے معاملات میں مصروف رہوں گی۔ ان سے نمٹنے کے بعد تم سے ملاقات کا کوئی پروگرام بن سکے گا۔ فی الحال میرے پاس وقت نہیں ہے۔"

"ٹھیک ہے، میں تمہاری کال کا منتظر رہوں گا" شری مان سنگھ کی بات سن کر ویرا نے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا اور اپنے لیے سگریٹ سلگانے میں مصروف ہو گئی۔

"تم چند روز کے لیے جا رہی ہو تو روانگی سے پہلے ہیری کو بھی کھڑکاتی جاؤ۔"

"تم بلاوجہ ہر ایک سے چھیڑ چھاڑ کرنے پر کیوں تلے ہوئے ہو؟" اس نے مجھے گھورتے ہوئے پوچھا۔

"تم سے چھیڑ چھاڑ ہونے کے بعد کچھ نہ کچھ تو کرنا ہی پڑے گا" میں نے ہنستے ہوئے کہا "کم از کم یہی معلوم ہو جائے گا کہ وہ دوبارہ پیچھے لگا ہوا ہے یا ادارے ذریعے تم پر ہاتھ ڈالنے کی کوشش کر رہا ہے؟"

چند منٹ کے بحث مباحثے کے بعد ویرا، ہیری کیسنجر کو فون کرنے پر آمادہ ہو گئی۔

ویرا کی کال کسی غیر ملکی عورت نے وصول کی اور ویرا نے اپنا نام ڈیزی بتاتے ہوئے ہیری کیسنجر سے بات کرنے کی خواہش کا اظہار کیا جس پر فوراً ہی ہیری لائن پر آ گیا۔

"بڈھے طوطے! آج کل کیا کر رہے ہو؟" ہیری کیسنجر کی آواز سنتے ہی ویرا نے استہزائیہ لہجے میں کہا۔

"اوہ!" ایک گہرے سانس کے ساتھ ہیری کیسنجر کی آواز ابھری "تو تم کو ابھی تک ہرزہ سرائی کرنے کی چھوٹ ملی ہوئی ہے لیکن کان کھول کر سن لو کہ اب تمہارے دن گنے جا چکے ہیں۔"

"بوڑھے گدھے بھی ایک خاص مدت سے زیادہ زندہ نہیں رہتے۔ اس اعتبار سے تمہاری باری جلد ہی آنے والی ہے۔ میں نے تمہاری وطن واپسی کے لیے صندل کے ایک خوب صورت

تابوت کا آرڈر دے دیا ہے۔"

"میرے پاس تمہارے خلاف اتنا مواد اکٹھا ہو چکا ہے کہ اب جی لائبریا بھی تمہیں معاف نہیں کر سکے گا۔ تم نے اس علاقے میں ہمارے مفادات کو ناقابل تلافی نقصان پہنچایا ہے۔"

"تم بھول رہے ہو کہ خفیہ سرکاری پالیسیوں کے بارے میں تمہاری غیبرو سے وارانہ گفتگو کا کیسٹ میرے قبضے میں ہے۔ اس کی چند نقول تمہیں جہنم واصل کرنے کے لیے کافی ثابت ہوں گی۔"

ہیری کیسنجر کی تلخ ہنسی کی آواز ابھری پھر وہ بولا "مجھے تمہاری اس گیدڑ بھبکی کی اصلیت معلوم ہو چکی ہے۔ تم میرا بال بھی بیکا نہیں کر سکو گی۔"

ہیری کے ان الفاظ پر میں پریشان ہو گیا کیونکہ فرضی کیسٹ کے بارے میں میں نے ہی اس کی تشویش رفع کی تھی۔ ان دنوں ہیری ویرا سے خفی ہوئی تھی اور میں ہر طرف سے اسے پریشان کرتا جا رہا تھا۔ اسی وجہ سے میں نے ہیری کیسنجر کے ذہن سے خیالی کیسٹ کا خوف دور کر دیا تھا تاکہ وہ پوری یکسوئی کے ساتھ ویرا کی گھات میں لگا رہے اور ویرا کی زندگی اجیرن بنا رہے۔ غنیمت یہ ہوا کہ ہیری کیسنجر نے اس بارے میں تفصیل سے بات نہیں کی بلکہ حوالہ دینے پر ہی اکتفا کیا۔

"اور اب ایک نئی شرمناک بات سامنے آئی ہے" ویرا اس سے کہہ رہی تھی "تم اپنی سینئر سفارت کار کی حیثیت کو فراموش کر کے شہر کے تیسرے درجے کے قاتلوں اور بدمعاشوں سے داستانیں کا تحفہ بھر رہے ہو اور وہ شراب کے نشے میں وحشت ہو کر تمہارے ساتھ اپنی رات کالی ہونے کی کہانیاں سنانے پھر رہے ہیں۔ یہ بے اعتدالیاں بہت جلد تمہیں غرق کر دیں گی۔"

"میں تمہاری ان من گھڑت کہانیوں سے ڈرنے والوں میں سے نہیں ہوں..."

"پھر شاید استاد صدیو تمہاری ماں کا خصم رہا ہو گا جو تمہیں اچھی طرح جانتا ہے۔"

ویرا کا دو وار نشانے پر بیٹھا اور ہیری کیسنجر بوکھلا گیا "تم... تم کس استاد صدیو کی بات کر رہی ہو؟ میں اس نام کے کسی آدمی سے واقف نہیں ہوں۔"

"یہ وہی صدیو ہے جسے پی سی ہاؤس کے خفیہ فنڈز کے سہارے تم نے راتوں رات لکھ پتی بنا دیا تھا اور وہ شہر کے سارے نامی گرامی بدمعاشوں کو خریدنے کے خواب دیکھنے لگا تھا۔"

"تم غلط بیانی سے کام لے رہی ہو۔ وہ میرے لیے کام ضرور کرتا ہے لیکن میرے نام سے ناواقف ہے۔ صدیو نے کبھی اس نے مجھے دیکھا بھی نہیں ہے۔ پھر وہ میرے بارے میں کہانیاں کیسے بنا سکتا ہے؟" ویرا کے پے درپے حملوں سے بوکھلا کر ہیری کیسنجر چھاڑ دینے پر مجبور ہو گیا۔

"اس سے ملاقات ہو تو اس بارے میں پوچھ لینا" ویرا نے بے پروائی سے کہا "میں تو چند روز کے لیے باہر جا رہی ہوں۔"

"مجھے معلوم ہے کہ تم کہاں جا رہی ہو" اس کی آواز کر حسرت اور بے بسی صاف تھی "تم ہمارے ساتھ مکمل نہیں کیا اور اس کام میں کوئی نہ کوئی گڑبڑ ضرور کرو گی لیکن یہ بات ذہن میں رکھو تمہارا آخری مشن ثابت ہوگا۔ ایران سے ... نکلنے کے بعد تم ایک سنگین فرد جرم کا سامنا کرنا ہوگا۔"

"میں ایسی دھمکیوں کو ٹھوکر پر رکھتی ہوں" ویرا نے تنفر آمیز لہجے میں کہا "اور اپنے بل بوتے پر زندہ رہتی ہوں۔ تم جیسے ہزار دشمن مل کر بھی میرا کچھ نہیں بگاڑ سکتے۔"

"صدیو کے بارے میں تمہیں کیسے معلوم ہوا؟" ہیری اپنے اس تجسس آمیز سوال پر قابو نہ پا سکا۔

"مجھے کسی کے بارے میں کچھ معلوم نہیں ہے" ویرا نے تلخی کے ساتھ کہا "چاہو تو جہنم جا کر اس سے ملاقات کر سکتے ہو۔ وہ تم سے مل کر بہت خوش ہو گا۔"

اپنی بات مکمل کر کے ہیری کا جواب سنے بغیر ویرا نے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

"تم نے اسے صدیو کا حوالہ دے کر اچھا نہیں کیا" فون بند ہو جانے کے بعد میں نے کہا۔

"کیوں؟ اس میں کیا خرابی تھی؟" اس نے آنکھیں نکال کر غصے سے سوال کیا۔

"ابھی تک وہ مجھے اور تمہیں الگ الگ گن رہا ہے اگر اسے پتا چلا کہ صدیو سلطان شاہ کا تعاقب کرتے ہوئے مارا گیا ہے تو وہ سوچنے پر مجبور ہو جائے گا کہ صدیو کی ہلاکت کی خبر یقیناً سلطان شاہ کے ذریعے تم تک پہنچی ہے اور ہم آپس میں ملے ہوئے ہیں۔ اس طرح اسے ایک طرف توجہ مرکوز کرنے کا موقع مل جائے گا۔"

"یہ بے کار بات ہے" اس نے لاابالی انداز میں کہا "اسے کون بتائے گا کہ صدیو کس کے پیچھے تھا؟"

"تم بھول رہی ہو کہ صدیو کے کئی ساتھی اپنی جانیں بچا کر فرار ہونے میں کامیاب ہو گئے تھے" میں نے طنزیہ لہجے میں احساس دلاتے ہوئے کہا "وہ بالکل ہی بے خبر نہیں رہے ہوں گے۔"

"لیکن ان کا ہیری کیسنجر سے رابطہ ہونے کا کوئی امکان نہیں ہے" ویرا جھنجلا کر بولی "اس سے صدیو کا براہ راست رابطہ تھا۔ اس کے آدمیوں کو تو یہ بھی معلوم نہیں تھا کہ وہ کس کے لیے کام کر رہے ہیں۔ ان غیر ضروری باتوں پر اپنا دماغ لڑانے کی کوشش نہ کرو۔"

ساڑھے دس بجے کے قریب ظفر فلیٹ پر آ پہنچا۔ اسے چونکہ اس ڈیل کو بچانے کے لیے ویرا کی روانگی کے پروگرام کا علم تھا اس لیے مجھے امید تھی کہ وہ اپنی نگاہیں سینکنے کے لیے ویرا کے پاس ضرور آئے گا۔

اس نے آتے ہی اطلاع دی کہ صدیو کے مکان کی تلاشی نتیجہ خیز ثابت ہوئی۔ وہاں ٹیلی فون سے ایک ٹیپ ریکارڈ منسلک تھا

...ر تھا بھرا ہوا تھا۔ اس کے علاوہ ایک تجوری میں سے
... بھرے ہوئے ٹیپ کیسٹ برآمد ہوئے تھے۔ ان سب میں
... صدر اور ایک غیر ملکی کے درمیان ہونے والی گفتگو موجود
... گفتگو کے متن اور صورت حال کی بنا پر ظفر کو پورا یقین تھا کہ
... کیسنیری تھا۔

... صدر اپنے گھر آنے والی میری کی ہر کال کو کسی خاص
... کے لیے ریکارڈ کرتا رہا تھا۔ ہوسکتا ہے کہ وہ کسی برے وقت
... کیسنیری کو بلیک میل کرنے کا ارادہ بھی رکھتا ہو لیکن حقیقت
... کہ صدر کی اس چالاکی نے میری کی مذموم سرگرمیوں کے
... میں ناقابل تردید ثبوت فراہم کر دیے تھے جن پر کارروائی
... محکمہ خارجہ کا کام تھا۔ مقامی قانون کے تحت اس اہم سفارت
... کا کچھ بھی نہیں بگاڑا جا سکتا تھا۔

ان کیسٹوں میں موجود آوازوں پر ماہرین کی رائے لینے کے لیے
... ایک کیسٹ بھی اپنے ساتھ لیتا آیا تھا۔ میری دانست میں وہ
... طرح ویرا کو مرعوب یا متاثر کرنے کے چکر میں تھا۔

... صدر اہم ثبوتوں کے لیے اس اعتبار سے دلچسپ تھا کہ ہم میں
... کسی نے اس کی آواز نہیں سنی تھی لیکن دوسری آواز بلامبالغہ
... کیسنیری کی تھی۔ ظفر نے گفتگو کا جو حصہ ہمیں سنایا وہ میرے
... بارے میں تھا۔ میری کی ہدایت تھی کہ ڈیڈی کو دور قبضے پر جلد
... تلاش کیا جائے۔

"... نیچے کی کیا صورت حال ہے؟" کیسٹ سے فارغ ہونے کے
... ویرا نے بے تکلف انداز میں ظفر سے پوچھا۔

"... وفات کے بعد کشیدگی اور خوف و ہراس کی لہر پھیل
... جاتی ہے" ظفر نے مسکراتے ہوئے کہا "پورا بازار بھی بند پڑا
... جگہ وہ لوگ ٹولیوں کی صورت میں جابجا جمع ہیں۔"

"... پولیس کیا کر رہی ہے؟" ویرا نے متجسس لہجے میں سوال
... کیا۔

"... نہیں کچھ کرنا ہی نہیں تھا" ظفر سے پہلے میں بول پڑا "وہ
... ڈیوٹی کر کے چلے گئے ہوں گے۔"

"... ٹھیک کہہ رہے ہو" ظفر نے میری تائید کی "البتہ میرے
... کوئی صاحب بھی نیچے موجود ہیں۔ ان کے سادہ لباسوں میں مہلک
... اسلحہ اور ہتھیار چھپے ہوئے ہیں۔"

... ویرا خوب صورت اور متناسب الاعضا ہونے کے ساتھ ہی
... نسوانی ہتھیاروں کے بھرپور استعمال پر ملکہ رکھتی تھی اس لیے
... بال عادتاً سے کام لے کر اپنی ادائیں دکھاتی رہی۔ اس کی
... اور دلکشی ظفر کو بھی خوش مزاجی کا مظاہرہ کرنے پر مجبور
... تھی کہ جب ان دونوں کے درمیان بے تکلفی کی فضا قائم
... خاموشی کے ساتھ وہاں سے اٹھ گیا۔

سلطان شاہ بیدار ہو چکا تھا اور کسی کو بھی اپنی طرف متوجہ کیے
... کراچی کے لیے ناشتا تیار کر رہا تھا میں بھی اس کی مدد
... پہنچ گیا۔

ڈرائنگ روم میں وہ دونوں اپنی باتوں میں اتنے منہمک تھے کہ
کچن سے اٹھنے والی چائے کی اشتہا انگیز خوشبو بھی ان کے
اعصاب پر اثرانداز نہیں ہو سکی اور میں انھیں چھیڑے بغیر اپنی
چائے کی پیالی لے کر سلطان شاہ کے ساتھ اس کی خواب گاہ میں
گھس گیا۔

"کیا بات ہے؟ تم نے ظفر کو ویرا کے ساتھ اکیلا کیوں چھوڑا
ہوا ہے؟" میرے بیٹھتے ہی سلطان شاہ نے مجھے اشتباہ آمیز نظروں
سے گھورتے ہوئے سوال کیا۔

"ان دونوں میں سے کوئی بھی نابالغ یا بے وقوف نہیں ہے
اس لیے میں نے کباب میں ہڈی بننے کے بجائے وہاں سے اٹھ جانا
ہی مناسب سمجھا۔ جب باتوں سے دل بھر جائے گا تو ان میں سے
کوئی خود ہی ہمیں آواز دے لے گا" میں نے اس کے بستر پر پاؤں
پسار کر دراز ہوتے ہوئے کہا۔

"عمر کے اعتبار سے شاید ظفر ویرا سے بڑا ہو لیکن وہ بہت
شاطر اور مکار عورت ہے۔ ایسا نہ ہو کہ وہ ظفر کو کوئی الٹی پٹی
پڑھا دے۔ تمھیں وہاں سے نہیں اٹھنا چاہیے تھا" سلطان شاہ کا
لہجہ ملامت آمیز تھا۔

"اگر کوئی خود ہی الٹی پٹی پڑھنا چاہے تو اسے کون روک سکتا
ہے؟" میں نے کہا۔

"وہ ولیس ٹی ایف کا ایک اہم افسر ہے۔ اسے کسی جال سے
بچائے رکھنا ہمارا فرض بنتا ہے۔"

"صرف اسی وقت جب وہ بے خبر ہو۔ ویرا کے بارے میں وہ
ہر بات سے باخبر ہے۔"

"وہ کم بخت مردوں کو رجھانے کے فن میں یکتا ہے۔ ہونٹوں،
آنکھوں اور اشاروں تک سے کام لینا جانتی ہے" سلطان شاہ
بڑبڑاتے ہوئے بولا "ایسا نہ ہو کہ وہ ظفر سے کوئی اہم راز
اگلوا لے۔"

میں دھیمے سے ہنس دیا "بہت ریسرچ کی ہے تم نے ویرا پر۔
ویسے تم فکر نہ کرو۔ وہ آج واپس جا رہی ہے اس لیے ظفر کو کوئی
شدید نقصان نہیں پہنچا سکے گی۔ باتوں سے اس کا اخلاق زیادہ نہیں
بگڑے گا۔"

تھوڑی دیر بعد ویرا نے ہی مجھے آواز دینے میں پہل کی اور میں
ہنستا ہوا وہاں پہنچ گیا۔

"ابتدا میں پیدا ہونے والی بدترین غلط فہمیوں اور تلخیوں کے
بعد یہ دوستی بڑی مبارک ہے" میں نے ان دونوں کے درمیان پائی
جانے والی دوستانہ گرم جوشی پر کہا "امید ہے کہ اب کرنل جیمی
جونز اور اس کے دست راست سے آشنائی کے مسائل طے ہو چکے
ہوں گے۔"

"ہم اب تلخی کو بھول چکے ہیں" ظفر نے خوش دلی کے ساتھ
کہا "ابھی تم ذکر نہ کرتے تو مجھے یاد بھی نہ آتا کہ ویرا سے میری کوئی
جھڑپ ہوئی تھی۔ ویسے بھی پیشہ ورانہ مجبوریوں سے قطع نظر۔ اندر سے

بہت سیدھی سادی اور معصوم لڑکی ہے جسے آج تک کوئی سچا ہمدرد نہیں مل سکا۔"

ظفر کی سنجیدگی پر میرا دل چاہا کہ میں دونوں ہاتھوں سے اپنا سر پیٹ لوں۔ آخر کار وہی ہوا تھا جس کا سلطان شاہ کو اندیشہ تھا۔ ویرا مجھ سے نگاہیں چرائے زیرِ لب مسکرا رہی تھی۔

"مجھے خوشی ہے کہ اس سنگین دوراہے پر ویرا سے تمہاری ملاقات ہوگئی" میں نے جلے بھنے لہجے میں کہا "اب اپنا سوئمبر کب رچا رہے ہو؟"

"ویرا کا یہی خیال تھا کہ تم اس بدلی ہوئی صورت حال کو آسانی کے ساتھ قبول نہیں کر سکو گے" ظفر نے گہری سنجیدگی کے ساتھ کہا "ہو سکتا ہے کہ آگے چل کر ہماری دوستی کوئی اور رخ اختیار کر لے لیکن ہماری پہلی ملاقات پر ایسی جلی کٹی باتیں تمہیں زیب نہیں دیتیں۔ تم ویسے بھی غزالہ سے محبت کا دم بھرتے ہو۔ تمہیں کسی اور عورت کو اپنا دست نگر بنائے رکھنے کا کوئی حق نہیں ہے۔"

وہ صورت حال اس قدر مضحکہ خیز تھی کہ خود ویرا پر بری طرح ہنسی کا دورہ پڑ گیا۔ جسے وہ مسلسل کھانسی میں چھپانے کی کوشش کرتی ہوئی غسل خانے کی طرف بھاگ گئی۔

"تمہیں کیا ہو گیا ہے؟" ویرا کے دفع ہو جانے پر میں نے سرگوشیانہ لہجے میں ظفر کو ڈانٹا "تمہیں معلوم ہے کہ وہ ایک آوارہ اور بدچلن عورت ہے۔ تم تو اس کی بوگوتا کی کرتوتوں سے بھی واقف ہو۔ پھر اس کے دام میں آگئے؟ مجھے تم سے ایسی امید نہیں تھی۔"

"پتا نہیں تم کیا سمجھ رہے ہو" ظفر بدستور سنجیدہ تھا۔ "میری اور ویرا کی ذرا سی دوستی کو تم افسانہ کیوں بنا رہے ہو؟ میں کوئی دودھ پیتا بچہ نہیں ہوں جسے تمہاری رہنمائی کی ضرورت ہو۔"

"ٹھیک ہے!" سلطان شاہ بگڑ کر مجھ سے بولا "بلاوجہ بدمزگی پیدا نہ کرو۔ ظفر کو بھی اپنے برے بھلے کا اندازہ ہے۔ ہم کو اپنی حد سے تجاوز نہیں کرنا چاہیے۔"

"سب بھاڑ میں جائیں" میں نے دل ہی دل میں کہا پھر ظفر سے بولا "معاف کرنا، میں ضرورت سے زیادہ حساس ہو گیا تھا۔ جس میں شاید میری تنگ نظری کا دخل تھا۔"

"کوئی بات نہیں" ظفر نے میرا ہاتھ تھام کر مجھے صوفے پر اپنے قریب ہی بٹھا لیا اور نرمی سے بولا "میں نے کبھی ویرا سے پینگیں بڑھانے کا فیصلہ کیا تو تم سے ضرور مشورہ کروں گا۔ فی الحال مجھے کسی مشورے کی ضرورت نہیں ہے۔ میں اپنے ذاتی معاملات کو ویسے بھی خود ہی طے کرنے کا عادی ہوں۔"

اسی وقت ویرا غسل خانے سے واپس آگئی۔ ہنسی روکنے کی کوششوں کی وجہ سے اس کا چہرہ گلنار ہو رہا تھا اور آنکھوں میں آنسو تیر رہے تھے مگر وہ بدستور کھانسنے کی اداکاری کرتے ہوئے بولی "کھانسی کی وجہ سے بہت برا پھندا لگا تھا۔ ابھی تک گلے میں خراشیں پڑی ہوئی ہیں۔"

"کچھ دیر خاموش رہو گی تو خراشیں دور ہو جائیں گی" … اسے گھورتے ہوئے کہا۔

"اب تو ویسے بھی میری روانگی کا وقت ہو رہا ہے" … دست واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے شرارت آمیز لہجے میں بولی … میں کوئی ڈراپس لے لوں گی۔"

"پھر تیاری کر لو۔ میں ابھی تمہیں ائرپورٹ پر چھوڑ دوں گا" … نے پیش کش کی "سلطان شاہ زخمی ہے۔ ڈیوٹی کے لیے بھی [illegible] یہ اٹھنا مناسب ہوگا۔"

سلطان شاہ نے معنی خیز نظروں سے میری طرف دیکھا اور … نے اپنا سر جھکا لیا۔

"مجھے کیا تیاری کرنی ہے؟ پرس اٹھاؤں گی اور چل دوں گی" ویرا ظفر سے نظریں بچا کر مجھے آنکھ مارتے ہوئے بولی … سے آگے کے سفر کے لیے تیاریوں کی ضرورت پیش آئے گی۔"

"یہ خیال رکھنا کہ تم اپنا پستول جہاز پر نہیں لے جا سکو گی" ظفر نے اسے یاد دلایا۔

ویرا نے اپنا ننھا سا پستول اپنے پرس سے نکال کر میری طرف اچھال دیا۔

ظفر اپنی جگہ سے اٹھا تو سب ہی سنجیدہ ہو گئے۔ ویرا ہم سب سے رخصت ہو کر ایک بہت بڑے مشن پر جا رہی تھی۔ وہ کوئی سرکاری مشن نہیں تھا بلکہ ہم سب کی مخلصانہ کوششوں کا ثمر تھا جس میں اپنے ملک کی بڑھتی ہوئی ایٹمی استعداد کے خلاف ایک بھیانک بین الاقوامی سازش کا سراغ مل گیا تھا۔ جس کے تحت ایران سے سڑک کے راستے آنے والے ایٹمی سازوسامان اور حساس ترین آلات کی چھ سو ٹن وزنی کھیپ کو ایک خلائی اشارے کے ذریعے تباہ کیا جانا تھا۔ ویرا کا مشن اتنا تھا کہ خلائی اشارے سے حرکت میں آنے والے ہولناک بارودی ذخیرے پر مشتمل بیک ایکس چیمبر کو پوری کھیپ سے الگ کر کے تباہ کرا دے تاکہ تباہی کا سرچشمہ ختم ہونے کے ساتھ ہی بقیہ سازوسامان کسی خطرے کے بغیر پاکستان پہنچ جائے۔

ویرا نے نہایت گرم جوشی کے ساتھ مجھ سے ہاتھ ملاتے ہوئے اس امید کا اظہار کیا کہ اسے ایران سے پاکستان واپس لوٹنے کا موقع ملا تو وہ ایک بار پھر ہم سے ملے گی۔ غزالہ کے بارے میں وہ اداس اور شرمندہ تھی لیکن جو کچھ ہو رہا تھا وہ اس کے اختیار سے باہر تھا مگر میں دل ہی دل میں جانتا تھا کہ اگر ویرا غزالہ کی واپسی کے معاملے میں گہری دلچسپی نہ لی ہوتی تو اسے شری مان سنگھ کے آدمیوں کے چنگل سے نکالنا ناممکن تھا۔ اور اب بھی کوانگ فو کی دلچسپی کی وجہ سے امید کی روشنی برقرار تھی۔

وہ سلطان شاہ کی طرف بڑھی تو وہ بوکھلا کر … ہی رہ گیا اور ویرا پوری قوت سے اس کے ساتھ بغل گیر ہو گئی

کا بابھی مذاق تھا لیکن میں نے کن انکھیوں سے دیکھا کہ ویرا کی یہ شگفتگی ظفر کو اچھی نہیں لگی تھی۔ وہ تیزی سے آگے بڑھا اور سلطان شاہ کے تازہ زخموں کے حوالے سے ویرا کو فوراً ہی اُس کا احساس دلایا۔ سلطان شاہ ہانپتا ہوا صوفے پر گر گیا اور ویرا رخصت ہو گئی۔

کچھ دیر کی جذباتی گفتگو کے بعد ویرا ظفر کے ساتھ فلیٹ سے چلی گئی۔ اس کے پیچھے دروازہ بند کرتے ہوئے مجھے اپنا وجود بہت خالی خالی سا محسوس ہو رہا تھا۔

ویرا لاکھ آوارہ، بدمعاش، عیار، مکار اور چال باز سہی لیکن یہ اس لڑکی کا ایک بھرپور پہلو تھا کہ وہ جس سے بھی خلوص سے ملتی اسے اپنا گرویدہ بنا لیتی تھی۔ وہ میری کچھ بھی نہیں لگتی تھی۔ کئی بار ایسا بھی ہو چکا تھا کہ وہ میرے خون کی پیاسی ہو گئی تھی اور شب و روز اس کی گھات میں رہنے لگا تھا لیکن ہر بار جب بھی اس نے دوستی کا ہاتھ بڑھایا تو سچے دل کے ساتھ پرانی رنجشوں کو بھلا کر دوستی کا حق ادا کر دیا۔

ویرا کے بارے میں ایک خاص بات یہ تھی کہ وہ جب بھی مجھ سے دل جیتنے میں کامیاب ہوئی' اس نے مجھ پر پوری طرح اعتماد کرتے ہوئے اپنے تفصیلی حالات سے باخبر رکھا جب کہ میں نے کبھی بھی اسے ضرورت سے زیادہ اعتماد میں نہیں لیا۔ اس میں بھی جب چاہا کہ میں نے اپنی مصلحتوں کی بنا پر اصل واقعات کو توڑ مروڑ کر پیش کیا اور ویرا اپنے قیاسات کے باوجود میری ہر بات پر اندھا یقین کرتی رہی۔

آخری مرحلے پر شری مان سنگھ کے بارے میں بھی ایسی ہی صورت حال درپیش تھی۔ غزالہ کی واپسی کے بارے میں اس سے ہمارے مذاکرات چل رہے تھے۔ میں غلام رسول کی واپسی کی شرط پوری کر چکا تھا مگر وہ مجھے پوری طرح پھانسنے پر تلا ہوا تھا اس لیے اس نے ماسٹر سرکار کے بارے میں سراغ لگانے کا کام بھی سونپ دیا تھا اور مجھ سے وعدہ کیا تھا کہ اس کے بعد وہ غزالہ کو میرے حوالے کر دے گا۔ میں نے اس بارے میں کچھ بتائے بغیر ویرا کو شری مان سنگھ کے پیچھے لگا دیا تو اس کے نتیجے میں غزالہ ان کے چنگل سے تو رہا ہو گئی مگر ہانگ کانگ میں جو ایجنسی تھی وہ اس کی رہائی کے لیے کوشاں تھا۔

ویرا نے شری مان سنگھ پر یہ تاثر برقرار رکھا تھا کہ وہ میری دشمن ہے اور مجھے زک پہنچانے کے لیے ہی غزالہ کو اپنے قبضے میں لانا چاہتی ہے۔ اس لیے میں نے سوچا کہ اب میں اپنی شرط منوانے سے پہلے شری مان سنگھ کو کرید کر دیکھوں کہ وہ کیا کہتا ہے۔

"یہ واقعی بہت دلچسپ صورت حال ہے" سلطان شاہ نے مسکرا کر کہا "دیکھنا چاہیے کہ شری مان سنگھ اب غزالہ کے سلسلے میں کیا قلابازی کھاتا ہے؟"

میں ویرا سے شری مان سنگھ کا ڈائریکٹ نمبر لے چکا تھا لیکن اسے کسی شک کا موقع نہ دینے کے خیال سے میں نے پرانے نمبر پر ہی فون ملایا اور آپریٹر نے فوری طور پر میری کال شری مان سنگھ کی سیکریٹری کو منتقل کر دی۔ اس نے مجھے بتایا کہ شری مان اس وقت مصروفیت کی وجہ سے فون پر بات کرنے سے قاصر تھا۔

"یہ ایک اہم کال ہے۔ میرا نام ڈیوی ہے' ہو سکتا ہے کہ مجھے دوسری کال کرنے کا موقع ہی نہ مل سکے۔ اس وقت میری بات ہونی بہت ضروری ہے" میں نے اپنی بات پر اصرار کرتے ہوئے کہا۔

وہ مجھے لائن ہولڈ کرا کے غائب ہو گئی اور میں نے وقت گزاری کے لیے سگریٹ سلگا لی۔

خاصے طویل تعطل کے بعد شری مان سنگھ کی آواز سنائی دی تو وہ خاصی غضبناک تھی "کون! ایسی کیا مصیبت آ پڑی ہے کہ اس وقت بات کرنی ضروری تھی۔"

"لہجہ سنبھال کر بات کرو' شری مان سنگھ جی!" میں نے خشک لہجے میں کہا "میں تمہارا کوئی ادنیٰ ماتحت یا ذاتی ملازم نہیں ہوں جو تم اس قدر تحقیر آمیز لہجے میں بات کر رہے ہو۔"

"اوہ! معاف کیجیے مہاراج! مجھے بتائیے اور یہ فرمایئے کہ اس وقت کیسے زحمت کی ہے؟" اس کی جھنجھلائی ہوئی آواز ابھری "تم سمجھ ہی نہیں سکتے کہ ایک بڑے وار لارڈ کی مصروفیات کتنی پیچیدہ اور الجھی ہوئی ہوتی ہیں۔ تمہارے دماغ پر بس اپنی اہمیت منوانے کا بھوت سوار ہے۔ اب جلدی بتاؤ کہ کیا کہنا چاہتے ہو؟"

"میں نے اپنا کام پورا کر لیا ہے" اسے ذہنی جھٹکا دینے کے لیے میں نے اپنے پروگرام سے انحراف کرتے ہوئے سپاٹ لہجے میں کہا "وقت ہو تو بات کر لو ورنہ اگلے ہفتے کا کوئی وقت دے دو۔"

"اوہ" اس کی بھونڈی سی ہنسی گونجی "تو یوں کہو کہ اصلی معاملے کی بات ہے۔ اس کے لیے تو میں اپنے ہزار کام بھی پیچھے چھوڑ سکتا ہوں' کہو' کیا خبریں ہیں۔"

"تم نے یہ کیسے سمجھ لیا تھا کہ میں نے اپنا اور تمہارا وقت برباد کرنے کے لیے فون کیا ہو گا؟" میں نے اس کے سوال کو یکسر نظر انداز کرتے ہوئے چٹکی کے ساتھ سوال کیا "آدمی جن لوگوں کے ساتھ کام کرتا ہے ان کے تھوڑے بہت نخرے بھی اٹھاتا ہے لیکن تم تو افلاطون سے بھی کئی قدم آگے بڑھ گئے ہو۔"

"چلو' میں مانے لیتا ہوں کہ مجھ سے غلطی ہو گئی۔ میرا خیال تھا کہ تم نے غزالہ کی واپسی کا پروگرام جاننے کے لیے فون کیا ہو گا۔" اس نے اپنی صفائی کی کوشش میں مجھے خود ہی ایک سنہرا موقع فراہم کر دیا۔

"غزالہ کی واپسی تمہارے لیے غیر اہم ہو سکتی ہے لیکن میرے لیے وہ زندگی اور موت کا معاملہ ہے۔ بہتر ہو گا کہ ہم پہلے اسی کے بارے میں بات کر لیں۔ وہ اس وقت کہاں اور کس حال میں ہے؟"

"وہ ابھی تک واپس نہیں آ سکی۔ تم مجھے اپنے کام کے بارے میں بتاؤ' غزالہ کے بارے میں ہم شام کو بات کر سکتے ہیں۔"

"اب یہ نہیں ہو سکے گا' شری مان جی!" میں نے کھنچے ہوئے لہجے میں کہا "پچھلے معاملے میں تمہاری زبان پر بھروسا کر کے میں

مار کھا چکا ہوں۔ اب میں ہوشیار ہو گیا ہوں۔ یہ بتاؤ کہ وہ اب تک واپس کیوں نہیں آ سکی؟"

"اس کی واپسی سے تمہارا ہی نہیں، میرا مستقبل بھی وابستہ ہے" اس کا لہجہ قدرے تیز ہو گیا "اگر غزالہ ہمارے پاس ہے تو رجنی تمہاری تحویل میں ہے۔ ان دونوں کا تبادلہ ایک ساتھ ہی ہو گا۔ دیکھا جائے تو اب تمہارے کام کا غزالہ کی واپسی سے اتنا گہرا تعلق نہیں ہونا چاہیے۔ تم نے اپنی رپورٹ مجھے دے دی تب بھی میں جلد از جلد غزالہ کو تمہارے حوالے کرنے کی کوشش کروں گا تاکہ رجنی میرے گھر واپس آ سکے۔"

"رجنی سے تمہاری محبت بڑی کڑھی کا ابال ہے" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا "پہلے تمہیں اس سے اتنی نفرت تھی کہ تم اسے قتل کروانا چاہتے تھے اور اب اس کی محبت کا دم بھر رہے ہو۔ تمہارے ان متضاد جذبات میں سے سچ کو ڈھونڈ نکالنا آسان کام نہیں ہے جبکہ میرے لیے غزالہ ہمیشہ سے سب کچھ ہے۔ تم اپنے پیشہ ورانہ مفادات کے لیے رجنی کی بھینٹ دے سکتے ہو مگر میں ایک لمحے کے لیے بھی غزالہ کو نہیں بھول سکتا اس لیے تمہارے کام کی بات اسی وقت ہو سکے گی جب مجھے غزالہ کی واپسی کا سو فیصد یقین ہو۔"

"میں تمہیں اپنی مجبوریوں سے پہلے ہی آگاہ کر چکا ہوں۔" میرے لہجے کی تلخی پر وہ یک بیک نرم پڑ گیا۔ "اسمگلنگ والوں کے رحم و کرم پر ہے۔ وہ لوگ ہماری مجبوریاں نہیں سمجھتے۔ ہر وقت سونے چاندی کے چکر میں پڑے رہتے ہیں۔ میرا اندازہ ہے کہ غزالہ کو ایک آدھ روز میں دہلی پہنچا دیا جائے گا۔ میدان صاف ملتے ہی اسے کسی بھی وقت سرحد پار کرا کے یہاں لے آیا جائے گا۔ اس بارے میں تم کو میری یقین دہانی پر اعتبار کرنا چاہیے۔"

وہ خبیث نہایت ڈھٹائی کے ساتھ جھوٹ بولے جا رہا تھا۔ میرے سامنے کی بات تھی کہ اس نے وریا کے مطالبے پر غزالہ کو ہانگ کانگ بھجوا دیا تھا لیکن وہ مجھے بھی یقین دلانے کی کوششیں کر رہا تھا کہ غزالہ بدستور نئی دہلی میں قید تھی۔ میرا دل چاہا کہ اسی وقت اس کے جھوٹ کا بھانڈا پھوڑ دوں لیکن میں نے ضبط سے کام لینے کا فیصلہ کر لیا۔ اسے پوری طرح گھیرنے سے پہلے میں بات کھول دیتا تو وہ مکار کوئی قلابازی کھا سکتا تھا۔

"تو کیا تمہیں پورا یقین ہے کہ غزالہ ابھی تک نئی دہلی میں محبوس ہوگی ہے؟" میں نے پوچھا۔

"میں اس وقت کی بات تو نہیں کر رہا لیکن پچھلی رات میری فون پر بات ہوئی تھی۔ ایک بجے رات کو وہ نئی دہلی ہی میں تھی۔ بعد کی خبر آج کسی وقت فون کر کے لوں گا۔" اس نے سفید جھوٹ بولتے ہوئے کہا۔

وہ اس کے گرد پھیلائے جانے والے جال کا پہلا مضبوط پھندا تھا۔ وہ رات کے ایک بجے غزالہ کی نئی دہلی میں موجودگی کی اطلاع

رہے رہا تھا جب کہ وہ اس سے بہت پہلے ہانگ کانگ پہنچ چکی تھی۔

"تم غزالہ کے بارے میں خبریں لیتے رہو۔ میں کل کسی وقت تمہیں فون کروں گا۔"

"آخر تم میری نیت پر بھروسا کیوں نہیں کرتے؟" اس نے زچ آکر بے بسی سے کہا۔

"بات تمہاری نیت کی نہیں، میرے اپنے حالات کی ہے۔ میں چاروں طرف سے دشمنوں میں گھرا ہوا ہوں اور مجھے معلوم ہے کہ غزالہ میری بہت بڑی کمزوری ہے۔ اگر وہ تمہارے ہاتھوں سے نکل کر کسی اور کی تحویل میں چلی گئی تو میں کہیں کا نہیں رہوں گا۔ تمہیں مستعدی کے ساتھ غزالہ کی واپسی کے لیے لگائے رکھنے کے لیے ضروری ہے کہ میں تمہیں آخر تک اپنی تحقیقات کی ہوا نہ لگنے دوں۔"

"تم مجھ پر مسلسل رکیک حملے کیے جا رہے ہو!" اس نے احتجاج کیا۔ "پہلے رجنی کے ساتھ میری دلی محبت پر شبہ کیا اور اب مجھے بالکل ہی بزدل اور بودا کہہ رہے ہو۔"

"میں نے تمہیں کب بزدل یا بودا کہا؟" میں نے انجان بن کر حیرت سے سوال کیا۔

"تمہارا مقصد یہی تھا۔" اس نے اصرار کیا۔ "تم مجھے اتنا قابل بھی نہیں سمجھتے کہ ہم اپنے ایک قیدی کو حفاظت کے ساتھ اپنی تحویل میں رکھ سکیں۔ ہمارے قبضے سے کسی کو نکال لے جانا بچوں کا کھیل نہیں ہے۔"

"مجھے اپنے ذرائع سے ملنے والی خبروں پر اعتماد کرنا چاہیے اور وہ خبریں تشویشناک ہیں۔"

"تمہارے ذرائع تمہیں گمراہ کرتے ہیں۔ تمہاری نظروں میں اپنی وقعت بڑھانے کے لیے وہ پہلے ایسی حوصلہ شکن خبریں دیتے ہیں پھر تمہیں بتائیں گے کہ انہوں نے ساری رکاوٹوں کو دور کر کے غزالہ کی طرف پیش قدمی کرنے والوں کو مار بھگایا ہے جبکہ درحقیقت کچھ بھی نہیں ہو گا۔ ایسی کہانیاں بنا کر مخبروں کے ذریعے کی پیداوار ہوتی ہیں۔ ایسے جاسوس جب ان ہی کی خوراک پر پیدا اور پروان ہوتے رہتے ہیں۔ تم یقین کرو کہ غزالہ کو کوئی خطرہ نہیں ہے اور وہ بہت زیادہ محفوظ ہاتھوں میں ہے۔ ہم جو اس خطے کی سپر پاور ضرور ہیں اور اپنے مفادات کی حفاظت کرنا جانتے ہیں۔ تمہیں اس بارے میں ذرا بھی فکر نہیں کرنا چاہیے۔"

"تمہارا دل رکھنے کے لیے میں ان باتوں پر یقین کر لیتا ہوں لیکن اپنی رپورٹ اسی وقت دے سکوں گا جب میں اپنی آنکھوں سے غزالہ کو تمہارے ساتھ دیکھ لوں گا۔" میں نے رجنی کے بارے میں کچھ کہے بغیر کہا۔

"تم پرلے درجے کے ضدی اور ہٹ دھرم معلوم ہوتے ہو۔" شری مان سنگھ کی آواز سے بے بسی عیاں تھی۔ وہ تلملا اٹھا

تو مجھے صرف اتنا ہی بتا دو کہ وہ زندہ ہے یا سورگباش ہو چکا ہے؟"

"یہی تو اصل نکتہ ہے۔" میں نے زور دے کر کہا۔ "اب تم مجھے زیادہ مجبور نہ کرو ورنہ میں اپنے شبہات کھول کر بیان کرنے پر مجبور ہو جاؤں گا۔ اس مرحلے پر میں کسی کتی کو ہوا نہیں دینا چاہتا۔"

"بار بار ڈھکے چھپے اشارے کرنے سے تو بہتر ہے کہ تم ایک بار مکمل کر اپنے دل کی بھڑاس نکال لو۔" اس بار شری مان سنگھ نے قالباً تنک کر کہا تھا۔ "تاکہ میں بھی ایک بار ہی جواب دے سکوں۔"

"تم مجھ سے مسلسل جھوٹ بول رہے ہو!" میں نے تیز اور تیکھے لہجے میں کہا۔ "تم کسی اور سے سودا کر کے غزالہ کو ہانگ کانگ بھیج چکے ہو۔ میں تمہارا سر توڑ دوں گا۔"

میرے الفاظ پر دوسری جانب کئی سیکنڈ تک سناٹا چھایا رہا۔ ریسیور میں بس شری مان سنگھ کے تیز تیز سانسوں کی آوازیں آتی رہیں۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے میرے بے ناک الفاظ نے اس کے سینے پر کسی مضبوط مکے جیسی ضرب لگا کر اسے بالکل نڈھال کر دیا ہو۔

"یہ بالکل بے بنیاد اور شرمناک الزام ہے۔" آخر کار لائن پر اس کی تھکی ہوئی احتجاجی آواز ابھری۔

"تم اب مجھے مزید دھوکا نہیں دے سکتے۔" غصے میں اضطراری طور پر میری آواز خاصی بلند ہو گئی۔ "دیکھو میں تمہیں یہ بھی بتا دوں کہ مس ترپاٹھی اور مسٹر ترپاٹھی نے ہانگ کانگ کے کس ہوٹل میں قیام کیا تھا..."

فون پر گونجنے والے اس کے تمسخرانہ قہقہے نے مجھے اپنی بات ادھوری چھوڑنے پر مجبور کر دیا۔ میں حیران تھا کہ میں نے ایسی کون سی بات کہہ دی کہ وہ اپنی شرمناک شکست کو بھول کر قہقہے لگانے پر مجبور ہو گیا ہے۔

آخر اس کی ہنسی کچھ کم ہوئی تو اس نے اسی دوران میں رک رک کر کہا۔ "ہانگ کانگ کا ذکر کر کے تم نے تو میرا دم ہی نکال دیا تھا۔ اب میں سمجھا کہ تم مسٹر اور مس ترپاٹھی والے مذاق کا نشانہ بن گئے ہو۔"

"مذاق؟ تم ہوش میں تو ہو؟ یہ مذاق نہیں، مصدقہ اطلاعات ہیں۔" میں نے غراتے ہوئے کہا۔

"ہاں ہاں، مجھے معلوم ہے!" شری مان سنگھ کا لب و لہجہ ایک بار پھر پر اعتماد اور بے پروایانہ ہو گیا۔ "اب تم ذکر چھیڑ ہی بیٹھے ہو تو سنو کہ تمہارے بعض دشمن واقعی منہ مانگے داموں پر غزالہ کو خریدنا چاہتے ہیں۔ ہم نے ایک ایسی ہی پارٹی کے بڑھتے ہوئے دباؤ سے تنگ آ کر ایک ہندوستانی لڑکی کو غزالہ کی جگہ ہانگ کانگ بھیج دیا ہے۔ مس ترپاٹھی کے نام سے سفر کرنے والی لڑکی غزالہ نہیں، لکھنؤ کی شگفتہ دیوی ہے۔ ان لوگوں نے غزالہ کو کبھی دیکھا نہیں

اس لیے وہ دھوکا کھا جائیں گے۔ اصل غزالہ بدستور نئی دہلی میں آرام کر رہی ہے۔"

میں نے اپنی دانست میں اس پر کاری وار کیا تھا لیکن اس کے جوابی انکشاف نے میرے اوسان خطا کر دیے۔ میرے معدے کے دہانے میں یک بیک اینٹھن شروع ہو گئی۔ پیٹ میں درد انگیز گرہیں پڑنے لگیں اور پشت میں پسلیوں سے سرایت کرتا ہوا اعصابی درد پیٹھ کو چیرنے لگا۔

میرے لیے وہ ایک عجیب صورت حال تھی۔ مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے کھڑی ڈھلان پر پوری رفتار سے کسی گہرے دریا کی طرف دوڑتے دوڑتے اچانک ہی آگ کا دریا سامنے آ گیا ہو جہاں رکنا آسان تھا نہ آگ میں کودنا ممکن تھا۔ میرا ذہن بری طرح الجھا ہوا تھا۔ شری مان سنگھ فون پر مسلسل بولے جا رہا تھا لیکن اس کی کوئی بات میری سمجھ میں نہیں آ رہی تھی۔ آخر میں نے اضطراری طور پر فون بند ہی کر دیا۔

پتا نہیں وہ شری مان سنگھ کی کوئی چال تھی یا وہ واقعی سچ بول رہا تھا لیکن اس نے مجھے ذہنی انتشار کے ہولناک جہنم میں ضرور جھونک دیا تھا۔ حقیقت اور فریب ایک دوسرے میں گڈمڈ ہو کر اس قدر دھندلا گئے تھے کہ کسی ایک پر یقین کرنا ناممکن ہو کر رہ گیا تھا۔

اس کا مطلب یہ تھا کہ وہ یا اسے لے کر وانگ فو جنگ سب ہی ایک سراب کے پیچھے بھاگ رہے تھے۔ وہ یا کا منہ بولا باپ جس لڑکی کی آزادی کو اپنی انا کا مسئلہ بنائے ہانگ کانگ کے ایک ہوٹل میں ڈیرے ڈالے بیٹھا تھا، وہ لڑکی دھوکے کی ٹٹی کے سوا کچھ بھی نہیں تھی۔

ہانگ کانگ میں وانگ فو جنگ ہار رہا تھا، وہ یا ایک اہم ترین مشن پر روانہ ہو چکی تھی اور میں وہ یا کی سودے بازی پر حد سے بڑھے ہوئے اعتماد کی وجہ سے شری مان سنگھ سے خاصا بگاڑ پیدا کر چکا تھا، جب کہ غزالہ اسی مردود کے ساتھیوں کی قید میں تھی۔ میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ وہ پیچ کیسے سلجھ سکے گی۔

سلطان شاہ کچھ دیر تک دور بیٹھا میری حرکات و سکنات کا جائزہ لیتا رہا۔ اس کی آنکھیں کسی گہری سوچ میں ڈوبی ہوئی تھیں۔ پھر جب میں نے اپنے جسم کے مختلف حصوں میں اٹھنے والی درد کی ٹیسوں سے بوکھلا کر صوفے پر نیم دراز ہوا تو وہ نرمی سے میرے قریب آ بیٹھا۔

"تم اپنے دل پر اثر نہ لو!" اس نے میرا ہاتھ دباتے ہوئے کہا۔ "شری مان سنگھ ایک سیکرٹ ایجنٹ ہی نہیں، منجھا ہوا سفارت کار بھی ہے۔ تمہاری زبان سے ہانگ کانگ کا حوالہ سن کر اسے جیسے ہی پتا چلا کہ ترپاٹھی کے نام پر اسے ایک راہ سوجھ گئی اور اس نے پینترا بدل دیا... تم خود غور کرو کہ اگر اس کی کہانی میں ذرا سی بھی صداقت ہوتی تو ترپاٹھیوں سے پہلے ہانگ کانگ کا ذکر کرتے

ہی اسے مکمل سمجھا جا سکتا تھا۔ اس نے ہاری ہوئی بازی جیتنے کی ایک چال چلی اور ہم اس کے دام میں پھنس گئے۔ اگر تم اضطراری عمل کا شکار ہو گئے ہوتے تو وہ تمہاری جرح کے جواب میں زیادہ دیر تک نہیں ٹھہر سکتا تھا۔"

"لیکن اس کی باتیں بہت اہم تھیں۔" اس نے کھل کر کہا تھا کہ ان لوگوں نے غزالہ کو نہیں دیکھا اس لیے وہ دھوکا کھا گئیں گے۔ وہ کراچی میں چھپی ہوئی تھی۔ ہانگ کانگ میں جو لوگ غزالہ کی دیکھ بھال کے ذمے دار تھے انہیں تو بس شنگریلا کے کمرا نمبر آٹھ سو تین میں ٹھہری ہوئی مس زیبا تھی تک پہنچنا تھا۔ اس سے آگے وہ کچھ بھی نہیں جانتے تھے۔ انہوں نے کبھی غزالہ کو دیکھا ہی نہیں تھا۔ یہ بات شری مان سنگھ اچھی طرح جانتا تھا۔"

"یہ ایک اتفاق بھی ہو سکتا ہے کہ شری مان سنگھ کا نشانہ ٹک گیا ہو۔ تم نے سنا نہیں تھا کہ ویرا سے بات کرتے ہوئے اس کے لب و لہجے سے کس قدر خوشامد اور غرض مندی جھلک رہی تھی۔ وہ ویرا کے ساتھ اتنا بڑا دھوکا کرنے کی جرأت ہی نہیں کر سکتا تھا۔ ویرا نے اسے بتا دیا تھا کہ اس کے آدمی غزالہ کو پتا نہیں کراچی لا رہے ہیں گے۔ اگر وہ کوئی اور لڑکی تھی تو چند ہی گھنٹوں میں شری مان سنگھ کے فریب کا پردہ چاک ہو جاتا اور ویرا ہمیشہ کے لیے اس کی دشمن ہو جاتی۔"

"اس کی باتوں سے میرا اعتماد پاش پاش ہو گیا ہے۔ اب میں اس وقت جھوٹ اور سچ میں تمیز کرنے کی صلاحیت سے یکسر محروم ہو چکا ہوں۔ وہ غزالہ بھی ہو سکتی ہے اور شگفتہ بھی۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ اب ہمیں کیا کرنا چاہیے۔ اگر وہ شگفتہ ہی ہے تو کوانگ تو کو اسے اس کے حال پر چھوڑ کر مکاؤ لوٹ جانا چاہیے۔ ایسا نہ ہو کہ وہ لڑکی پیدا ہونے ہی کوانگ تو کے خلاف کوئی ہنگامہ کھڑا کر دے۔" میں نے کہا۔

"تم چاہو تو میں ابھی ایئرپورٹ جا کر ویرا کو واپس لا سکتا ہوں۔" سلطان شاہ نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے کہا۔ "ظفر کے چکر میں وہ جلدی چلی گئی ہے ورنہ اس کی پرواز میں ابھی کافی وقت باقی ہے۔ یہ گتھی سلجھانے کے بعد وہ کل صبح بھی کویت کے لیے روانہ ہو سکتی ہے۔"

"نہیں!" میں نے سختی سے اسے منع کر دیا۔ "ویرا کراس ڈیل اس وقت سب سے اہم ہے۔ ویرا نے پہلی بار کسی بڑے کام کا بیڑا اٹھایا ہے۔ اسے وقت پر ہو جانا چاہیے۔ اگر ہال بردار کا سوال خلائی سیارے کی رینج سے باہر نکل گیا تو دنیا کی کوئی طاقت بعد میں لٹنے والا بٹا ہوئی کو نہیں ٹال سکے گی۔ ویرا کے مشن سے جو سو ٹکا کی کمیپ ہی نہیں سو ہزاروں اپنی تنصیبات کا مستقبل بھی وابستہ ہے۔"

"پھر تم ہی کوئی راہ نکالو۔ الجھے ہوئے معاملات میں میرا ذہن کام نہیں کرتا۔ اسے معمول سے جھٹکے پر تم یوں بڑ گئے تو ہم چند روز بھی اپنی مرضی سے زندہ نہیں رہ سکیں گے۔"

"اس کے الفاظ سنتے ہی میرے جسم کے مختلف حصوں میں خود بخود اینٹھن اور درد کی لہریں پیدا ہونے لگی تھیں۔"

میں نے بے چارگی کے ساتھ کہا۔ "اس میں بے کسی سوچ یا ارادے کا کوئی دخل نہیں تھا۔"

"مجھے معلوم ہے۔" اس نے میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کہا۔ "ہمت سے کام لو اور اٹھنے کی کوشش کرو۔ تم نے جس طرح فون بند کیا ہے اس پر شری مان سنگھ کو دلی مسرت ہوئی ہو گی۔"

"میرے لیے ایک کپ کافی تیار کرو پھر دیکھتے ہیں کہ کیا کرنا چاہیے۔" میں نے لمبے لمبے سگریٹ سلگانے کے بعد کہا اور وہ نہایت سعادت مندانہ انداز میں سر ہلا کر کچن کی طرف چلا گیا۔

قدرے فرصت میرا ذہن سوچنے کے قابل ہوا تو میں نے اس معاملے پر از سر نو غور شروع کیا۔

شری مان سنگھ کو دو زہر افشانی کرنی تھی وہ کر چکا تھا۔ اس کے بارے میں اس سے کسی بھی بھلائی کی توقع نہیں کی جا سکتی تھی البتہ ہانگ کانگ یا مکاؤ والے اس معاملے میں مددگار ثابت ہو سکتے تھے۔

میں نے اس بارے میں سلطان شاہ سے بھی مشورہ کیا اور پھر مکاؤ کے نمبر ملانے میں مصروف ہو گیا۔

کوانگ تو کے نمبر پر ابتدا میں وہی چوں چوں کی آواز سنائی دی اور ہم دونوں سانس روکے دوسری طرف ٹیلیفون کے خانے کا انتظار کرتے رہے۔ اس کے خانے پر فوراً وہی مانوس نسوانی آواز سنائی دی جو ہم اس سے پہلے بھی اس نمبر سے سن چکے تھے۔

"میں تنویر بول رہا ہوں اور انگریزی میں کچھ اہم بات کرنا چاہتا ہوں۔" میں نے کہا۔

"ضرور بات کرو!" عورت نے انگریزی میں کہا۔ "لیکن میں اتنا ضرور بتا دوں کہ ہانگ کانگ میں صورت حال ابھی تک جوں کی توں ہے۔ اس میں کوئی تبدیلی رونما نہیں ہوئی۔"

"تم نے تو کہا تھا کہ دوسروں کے ساتھ وہ لڑکی بھی پولیس کی تحویل میں ہے؟"

"وہ پولیس کی تحویل میں نہ ہوتی تو کب کی مکاؤ لائی جا چکی ہوتی۔"

"ہمارے لیے ایک بڑی الجھن پیدا ہو گئی ہے جسے تمہاری ذرا سی توجہ سے دور کیا جا سکتا ہے۔" اصل بات کرنے سے پہلے میں نے تمہید کا سہارا لینا ضروری سمجھتے ہوئے کہا۔

"ہم ہر طرح تعاون کے لیے تیار ہیں۔ تم کیا چاہتے ہو؟" اس نے پوچھا۔

"ہمیں فوری طور پر مس زیبا تھی کی ایک تازہ تصویر کی ضرورت ہے۔ اگر تم کسی طرح اس کی بلیک اینڈ وائٹ تصویر حاصل

کر کے مجھے کراچی فیکس کرا سکو تو یہ مجھ پر بہت بڑا احسان ہو گا۔"

"کیوں؟" وہ میری اس عجیب و غریب فرمائش پر چونک پڑی۔ "اس مرحلے پر تمہیں اس کی تصویر کی ضرورت کیوں پیش آ گئی۔ کیا تمہیں اس کی اصلیت پر شبہ ہو رہا ہے؟"

وہ فوراً ہی معاملے کی تہہ تک پہنچ گئی تھی اس لیے میں نے اپنی بات میں زور پیدا کرنے کی نیت سے کہا۔ "زران وان کے ساتھ جو کچھ ہوا ہے اس نے ہمیں پریشان کر دیا ہے۔ ہم نے اپنے اپنے طور پر چھان بین کی تو یہ امکان بھی سامنے آیا کہ کہیں جعل سازی والوں نے لڑکی کو بدل نہ دیا ہو۔ یہ ان کی کھلی بے ایمانی ہوتی جسے چھپانے کے لیے انہوں نے ہانگ کانگ سے لڑکی کی واپسی کی راہ میں رکاوٹیں پیدا کر دیں..."

"نہیں ایسی کوئی بات نہیں ہے۔" دوسری طرف سے میری بات کاٹ کر کہا گیا۔ "لڑکی کا معاملہ ہوتا تو اسی کو ہر کارروائی کا ہدف بنایا جاتا، لیکن ابھی تک ایسی کوئی بات سامنے نہیں آئی ہے۔ ایئرپورٹ سے واقعی ایک چینی مجرم برآمد ہوا تھا اور اس کی وجہ سے سارا فتور پیدا ہوا ہے۔"

"پھر بھی ہم یہ دیکھنا چاہتے ہیں کہ مس زرنگی وہی لڑکی ہے جس کا ہمیں انتظار ہے یا اسے بدل دیا گیا ہے۔ ہمیں فوری طور پر اس کی تصویر درکار ہے۔" میں نے اپنے مطالبے پر زور دیتے ہوئے کہا۔

"اس بارے میں اپنا وقت ضائع مت کرو۔" اس نے نرم لہجے میں مشورہ دیا۔ "اس مرحلے پر لڑکی کی تصویر بلا وجہ حاصل کرنا مشکل ہے۔ تم صبر اور سکون کے ساتھ ہماری طرف سے کسی اچھی خبر کے منتظر رہو۔ فون پر تم بلا وجہ اپنا وقت اور پیسہ برباد کر رہے ہو۔"

"تمہارے ہمدردانہ مشورے کا بہت بہت شکریہ۔ لیکن ہمارے لیے یہ کام بہت اہم ہے۔"

"زران کی منہ بولی بیٹی کہاں ہے؟ تم اس سے مشورہ کرو تو وہ تمہیں سمجھا سکے گی... کہیں ایسا تو نہیں کہ دریا کی سہیلی تمہاری منگیتر یا محبوبہ ہو؟"

میں دل ہی دل میں اس کے قیاس کی داد دیے بغیر نہ رہ سکا لیکن فون پر خشک لہجے میں بولا۔ "یہ لیلیٰ مجنوں کی کہانی نہیں بلکہ ایک نازک معاملہ ہے۔ میں اس وقت جو کچھ کر رہا ہوں دریا ہی کے ایما پر کر رہا ہوں۔ وہ اس وقت کسی کام سے دور گئی ہوئی ہے ورنہ وہ خود ہی تم کو فون کرتی۔"

"سے پیارو کہ ہانگ کانگ کی پولیس کا نظام بہت سخت ہے۔ ایسا نہ ہوتا تو چین کی جگہ میں انگریز دس برس بھی سکون سے نہیں رہ سکتے تھے۔ جب تک وہ لڑکی پولیس کی تحویل میں ہے، پرندہ بھی اس کے لاک اپ میں پر نہیں مار سکتا۔ اس کی تصویر حاصل کرنے کے لیے تمہیں اس کی رہائی یا پھر عدالت میں پیشی کا انتظار کرنا ہو گا۔

اس سے پہلے لڑکی کی تصویر ملنی مشکل ہے۔"

"لڑکی تک رسائی ناممکن ہے تو پولیس ریکارڈ سے اس کا کلوز اپ اڑایا جا سکتا ہے۔" میں نے ایک اور امکان کی نشاندہی کرتے ہوئے کہا۔ "پولیس والے مجرموں کو گرفتار کرنے کے بعد اپنے ریکارڈ کے لیے ان کے فنگر پرنٹس کے ساتھ متعدد زاویوں سے تصاویر بھی بناتے ہیں..."

"ہم ان سب باتوں سے واقف ہیں۔" وہ میرے مسلسل اصرار سے چڑ سی گئی اور تنک کر بولی۔ "میں تمہیں بتا چکی ہوں کہ ذاتی طور پر میں قانون سے لڑ کر نہیں بلکہ بچ کر چلنے کی عادی ہوں۔ تمہاری فرمائش پر میں یا کوئی بھی اپنے کسی فرد کو خطرے میں نہیں ڈالے گا اس لیے تم لڑکی کی تصویر کا خیال اپنے دل سے نکال دو۔ اگر تم اتنے ہی بے چین ہو تو میں تمہاری خواہش نوٹ کیے لیتی ہوں۔ زران سے رابطہ ہو گا تو اسے تمہاری خواہش سے آگاہ کر دیا جائے گا۔ ویسے میں تمہاری اطلاع کے لیے بتا دوں کہ زران نے خود کو سے باہر قدم نکال کر اپنی منہ بولی بیٹی کو بے پناہ عزت دی ہے ورنہ وہ کسی سے زیادہ بات کرنا بھی پسند نہیں کرتا۔ مجھے یقین ہے کہ وہ تمہاری فرمائش پر کان نہیں دھرے گا۔"

"لیکن میں دریا کی مرضی سے بلکہ اسی کی ہدایت پر تم سے بات کر رہا ہوں۔"

"میری حد تک یہ ٹھیک ہے لیکن زران بہت سختی کے ساتھ اصولوں پر چلتا ہے۔ دریا کا کام پھنسا ہوا ہے تو اسے خود وقت نکال کر بات کرنی ہو گی۔ وہ مصروف ہے تو زران اس سے کہیں زیادہ مصروف رہتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ دریا ہی ایک بات پر مشتعل ہو کر دریا سے ناراض ہو جائے۔ اب تم بتاؤ کہ کیا چاہتے ہو؟ جیسا تم کہو گے میں اسی کے مطابق عمل کروں گی۔"

"پھر بھول جاؤ کہ میں نے تمہیں فون کیا ہے۔" میں نے تھکی ہوئی آواز میں کہا۔ "دریا آئے گی تو وہ خود ہی اپنے معاملے کو سنبھال لے گی۔ مجھے دلالی کرنے کی کوئی ضرورت نہیں۔"

"یہ نشانہ بھی خطا ہو گیا۔" فون بند ہونے پر سلطان شاہ نے فکر مندانہ لہجے میں کہا۔

"مجبوری ہے۔" میں نے مایوسی سے شانے اچکا کر کہا۔ "اس کی باتوں میں وزن تھا۔ انگریز جہاں اپنے قدم جماتا ہے وہاں سب سے پہلے رشوت اور بدعنوانی کو ختم کرتا ہے تاکہ اپنے اقتدار کو طول دے سکے۔ جب وہ جانے لگتا ہے تو ان خرابیوں کو بڑھاوا دے جانے لگتا ہے۔ وہ بلا وجہ ہی ہانگ کانگ پولیس کی شان میں قصیدے نہیں پڑھ رہی تھی۔"

"اس کا مطلب یہ ہے کہ ہمارے پاس صبر آزما انتظار کے علاوہ کوئی اور چارہ کار باقی نہیں رہا؟"

"بظاہر ایسا ہی نظر آتا ہے۔ کوانگ فو کی سیکرٹری نے بھی نرمی کے ساتھ یہ جتا دیا ہے کہ دریا کے حوالے سے زران ہمیں لفٹ

ایبٹ نہیں رہے گا اس لیے اب ہانگ کانگ سے کسی غیر معمولی فائدے کی امید بے سود ہے۔ ہمیں کوئی راہ نکالنی ہوگی۔"

"اسی وقت شری مان سنگھ نے ڈرامائی انداز میں ایک دھماکا کر کے تمہیں پریشان کر دیا تھا۔" چند ثانیوں کے توقف کے بعد سلطان شاہ نے کہا۔ "اب تم اس ذہنی صدمے سے بڑی حد تک سنبھل چکے ہو۔ کیوں نہ اسے ایک بار پھر فون کر کے کریدا جائے۔ مجھے یقین ہے کہ اس کی کہانی میں زیادہ جان نہیں ہے۔ تم اسے تھوڑا سا بھی ہلاؤ جلاؤ گے تو اس کا جھوٹ کھل کر سامنے آجائے گا۔"

"میں بھی اسے فون کرنے کے بارے میں سوچ رہا ہوں۔" میں نے معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "لیکن میری حکمت عملی کچھ اور ہی ہوگی۔ زہر کا توڑ زہر سے کیا جائے تو موثر رہتا ہے ورنہ کوششیں رائیگاں جاتی ہیں۔"

"کیا حکمت عملی سوچی ہے تم نے؟" سلطان شاہ نے اشتیاق آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"ابھی دیکھتے جاؤ، وہ اپنی باتوں سے خود ہی میری داد دینے لگے گا۔" میں نے پورے اعتماد کے ساتھ کہا اور کافی کی پیالی آخری گھونٹ میں خالی کرنے کے بعد فون کی طرف متوجہ ہو گیا۔

اس بار ماتحت عملے کے کسی حیلے بہانے کے بغیر شری مان سنگھ لائن پر آگیا۔

"مجھے یقین تھا کہ تم جلد ہی مجھ سے رابطہ کرو گے۔" اس کے لہجے میں دور دور تک فکر یا تلخی کا شائبہ نہیں تھا۔ "اس وقت تم نے میری پوری بات سنے بغیر فون کیوں بند کر دیا تھا۔"

"ہانگ کانگ میں موجود شکنتلا دیوی کو غزالہ سمجھ کر میں نے ایک بھاری جوا کھیلنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔ میں اس مد میں ایک خطیر رقم گنوا بیٹھا ہوں۔ تم نے اس لڑکی کی اصلیت بتا کر مجھے بھونچکا کر دیا تھا۔ اب مجھے ڈوبی رقم واپس ملنے کی کوئی امید نہیں ہے لیکن میں مزید نقصان سے ضرور بچ گیا ہوں۔"

"غیر متوقع باتیں سامنے آنے سے صدمہ تو ہوتا ہے۔" اس بار کی آواز میں دوستانہ ہمدردی سمٹ آئی۔ "ساری خرابی یہ ہے کہ تم کو مجھ پر اعتماد نہیں ہے۔ اگر تم نجومیوں والی کہانی گڑھ کر ہانکنے کے بجائے براہ راست مجھ سے پوچھ لیتے تو میں اسی وقت تمہیں اصلیت بتا دیتا۔ یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ میں نے غزالہ کے بارے میں تم سے سودے بازی مکمل کر لی ہو اور اسے کسی اور کے حوالے کر دوں؟ آخر مجھے اپنی زندگی بھی عزیز ہے۔ تم میری طرف سے کتنے بھی بدگمان ہو جاؤ لیکن یہ ایک اٹل حقیقت ہے کہ تمہارا حق تم کو دلوا کر ہی اپنی باتوں میں وزن ڈالنا چاہتا ہوں۔"

"میں تمہارے جذبات کو سمجھتا ہوں۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔ "مسٹر لال جیسے دوست نما بھیڑیے دشمنوں کی پروا کیے بغیر ہر دوست پر دانت رکھتے ہیں۔ ان کی چالبازیوں سے بارہا سابقہ

بھی بھٹک جاؤ۔ لیکن میں تو یہ جانتا ہوں کہ بہتی ہوئی ندی کا پانی ہمیشہ پاک ہوتا ہے۔ اس میں دو چار مردہ جانور گرنے سے پانی کی صفائی میں فرق نہیں پڑتا۔۔"

"اب اس ذکر کو چھوڑو!" وہ میری چبھتی چٹکیوں پر تلملا کر بولا۔ "اصل بات پر آؤ۔ میں نے تمہیں بتا دیا ہے کہ غزالہ نئی دہلی میں محفوظ ہے اور جلد از جلد کراچی آنے والی ہے لیکن میں اس کے انتظار میں بے کار نہیں بیٹھنا چاہتا۔ تم نے اگر کوئی کام کیا ہے تو مجھے اس کو آگے بڑھانا ہے۔"

"اس بارے میں فرصت کرو۔" میں نے لاپروائی سے کہا۔ "غزالہ آنے ہی والی ہے تو ایک دو روز صبر کر لو۔ یہ سمجھ لو کہ میں ابھی تک جھک مار رہا ہوں۔۔"

"میرے لیے یہ سمجھنا مشکل ہے۔" اس نے میری بات کاٹ کر کہا۔ "ایسا ہی تھا تو تم مجھے کچھ نہ بتاتے اور میں تم پر بھروسا کیے بیٹھا رہتا۔ جان بوجھ کر انجان بنے رہنا میرے لیے ناممکن ہے۔ ہم لوگ تو انجان ہونے کے باوجود اندھیرے میں تیر چلاتے ہیں اور کچھ نہ کچھ پا لیتے ہیں۔ تم مجھے الٹی پٹی پڑھا رہے ہو۔"

"تم مجھے حد سے زیادہ مجبور کر رہے ہو۔" میں نے شکست خوردہ لہجے میں کہا۔

"یہ تمہارا خیال ہے۔ تمہیں اندازہ نہیں کہ وہ آدمی میرے لیے کتنا اہم ہے۔ تم نے کوئی اچھی خبر سنائی تو میں تمہیں مالا مال کر دوں گا۔ تمہارے اور غزالہ کے دن پھر جائیں گے۔"

"ٹھیک ہے۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "پھر شام کو کہیں مل لو۔"

"میرے دفتر کیوں نہیں آجاتے؟" اس نے نہایت معصومانہ انداز میں مجھے چوہے دان میں داخل ہونے کی دعوت دی۔

"تمہارے دفتر میں میرا پچھلا تجربہ بہت تلخ تھا۔ کسی سنتری کی کھوپڑی سنک گئی تو وہ مجھے ٹھنڈا ہی کر دے گا۔ میں باہر رہ کر ہی سکون سے بات کر سکوں گا۔"

"وہ زندہ تو ہے نا؟" شری مان سنگھ کی اضطراری آواز ابھری۔ مجھے تعاون پر آمادہ پا کر اس کے ذہن میں سویا ہوا تجسس ایک دم پھر بیدار ہو گیا۔

"غزالہ جب تک گھر نہ لوٹ آئے میں اسے زندہ نہیں سمجھتا۔ یہ سب باتیں بہت سے اگر اور مگر سے وابستہ ہوتی ہیں۔ ملو گے تو اس بارے میں کھل کر بات ہوگی۔" میں نے ذرا دبے لہجے میں کہا۔

وہ میری جلد بازی کو بھانپ گیا تھا لیکن اس نے اپنی بات پر اصرار نہیں کیا۔ اس وقت ہم دونوں کے مابین سرد جنگ چھڑی ہوئی تھی جس میں ہم دونوں ہی بہت سی باتیں سمجھ لینے کے باوجود انجان بنے رہنے پر مجبور تھے کیونکہ دونوں ہی بیک وقت ایک دوسرے پر اپنے داؤ آزمانے کی فکر میں لگے ہوئے تھے۔

"بس ٹھیک سات بجے ماری پور کے لیول کراسنگ کو عبور کر کے تمہارا انتظار کروں گا۔" چند لمحوں کی خاموشی کے بعد سَری مان سنگھ کی آواز ابھری۔ "وہاں سے ہم ہاکس بے کی طرف نکل جائیں گے۔"

"ہاکس بے؟" میں نے حیرت سے دہرایا۔ "رات کے اندھیرے میں ہاکس بے پر کیا ملے گا؟"

"وہاں ہم سکون اور بے فکری سے بات کر سکیں گے۔" اس کی آواز میں عجیب سا بوجھل پن سمٹ آیا۔ "آج جمعرات ہے اور چودھویں کی رات بھی۔ سمندر کے جوبن کے نظارے دیکھنے کے لیے بہت سے لوگ وہاں پہنچے ہوئے ہوں گے۔ وہیں ہمارا ہٹ بھی ہے۔ باتوں باتوں میں زیادہ پی گئے تو رات وہیں گزار لیں گے۔ ویسے بھی ویک اینڈ پر تفریح کی دلدادہ لڑکیوں کی کئی ٹولیاں کٹی ہوئی پتنگوں کی طرح چکراتی رہتی ہیں۔ چاہو تو ان میں سے کسی کو اپنے ساتھ شامل کر لیں گے۔"

"ٹھیک ہے میں سات بجے لیول کراسنگ پر پہنچ جاؤں گا۔" میں نے اس کے دیے ہوئے پروگرام سے اتفاق کرتے ہوئے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

اس سے میری گفتگو کے دوران میں سلطان شاہ کے چہرے پر زلزلے کے آثار نظر آ رہے تھے اور وہ بہت زیادہ حیران و پریشان نظر آ رہا تھا۔ فون بند ہوتے ہی وہ جھلا کر مجھ پر برس پڑا۔

"سمجھ میں نہیں آتا کہ آج تمہاری کھوپڑی پر برف کیوں جم گئی ہے؟ پروگرام یہ طے ہوا تھا کہ اسے بلا کر اس کے جھوٹ کا پول کھولو گے۔ بات ہوئی تو اس سے ملنے کا پروگرام بنا بیٹھے!"

"میرا ذہن ابھی تک یقین اور بے یقینی کی دھند سے باہر نہیں نکل سکا ہے۔ اگر غزالہ واقعی ان لوگوں کے قبضے میں ہے تو سَری مان سنگھ سے محاذ آرائی مول لے کر میں اس کی مشکلات میں اضافہ کر دوں گا۔ اسی احتیاط کی وجہ سے میں نے مصالحت کی راہ اختیار کی ہے۔"

"وہ رات کے اندھیرے میں تمہیں ہاکس بے لے جا رہا ہے۔" سلطان شاہ غصے اور بے بسی سے دانت پیستے ہوئے بولا۔ "اس خطرناک راستے پر بعض جگہ دن میں بھی ٹریفک کم ہوتی ہے پھر رات کے اندھیرے میں بدمعاشوں کا تعاقب کرنا تو بالکل ناممکن ہو گا۔ وہاں ہٹ میں پہلے سے اس کے پالتو غنڈے موجود ہوں گے جو بے رحمی کے ساتھ مار مار کر تمہاری ہڈیاں پسلیاں توڑ دیں گے اور پھر تمہیں چیختے ہوئے سمندر میں پھینک کر لوٹ آئیں گے۔ میں تمہارے لیے کچھ نہیں کر سکوں گا۔ یہ ساری باتیں تمہاری سمجھ میں کیوں نہیں آ رہیں؟"

"ویک اینڈ پر وہ ساحل اتنا ویران نہیں ہوتا ہوگا..."

"اور آج چاندنی رات بھی ہے؟" سلطان شاہ غرایا۔

"تمہاری عقل بالکل ماؤف ہو گئی ہے۔ وہ تو ساحل پر منڈلاتی خوبصورت لڑکیوں کا بھی ذکر کر رہا تھا۔ تم یہ کیوں بھول رہے ہو کہ ہم یورپ کے کسی ساحلی شہر میں نہیں، بلکہ کراچی میں ہیں جہاں شریف لوگ راتوں کو آوارہ گردی کرنے کے بجائے زیر بستر آرام کرنے کو ترجیح دیتے ہیں۔ غزالہ کو وہ ہانگ، کانگ بھیج چکا ہے۔ تم سے ملا سرکار کے بارے میں ساری معلومات اگلوانے کے بعد وہ تمہیں بے دردی سے ہلاک کروا دے گا۔"

"ٹھیک!" اس کی تقریر ختم ہو جانے پر میں نے بھرپور تبسم کے ساتھ کہا۔ "مجھے خوشی ہے کہ جو امکانات میرے سامنے نہیں تھے تمہاری نظروں میں ابھی ہیں۔ میری کھوپڑی ہر طرح تر و تازہ ہے اور اب میں اسے اسی کے حربوں سے زیر کروں گا۔ سَری مان سنگھ اگر چالاک بننے کی کوشش کر رہا ہے تو اسے اپنا تھوکا ہوا چاٹنا پڑے گا۔"

"لیکن تمہارے ذہن میں کوئی منصوبہ تو ہوگا؟ ہاکس بے پہنچنے کے بعد تم اسے کس طرح زیر کرو گے؟" میری وضاحت پر سلطان شاہ کے لب و لہجے میں نمایاں نرمی پیدا ہو گئی۔

"اب ظفر کے آدمیوں کو میدان میں لانا پڑے گا۔" میں نے ایکسچینجر فون آن کرتے ہوئے کہا۔ "سَری مان سنگھ کے آدمیوں پر آج کی رات بھاری پڑنے والی ہے۔"

فون کا سلسلہ ملنے پر تیسری گھنٹی بجی تو مجھے تشویش ہونے لگی کیونکہ ایس ٹی ایف کا آپریٹر ہمیشہ پہلی گھنٹی پر فون اٹھانے کا عادی تھا۔ چوتھی گھنٹی مکمل ہونے سے پہلے ہی وہ لائن پر آ گیا۔

"کیا بات ہے؟ کیا فون بورڈ خالی پڑا ہوا ہے؟" میں نے حیرت کے ساتھ پوچھا۔

"اوہ تو سر!" وہ میری آواز پہچان کر جلدی سے بولا۔ "آج یہاں ذرا ایمرجنسی ہو گئی ہے۔ ظفر صاحب ابھی ابھی زخمی حالت میں واپس آئے ہیں۔ ان کے کپڑے خون میں ڈوبے ہوئے تھے۔ سب لوگ اسی طرف چلے گئے تھے۔"

وہ خبر سنتے ہی میرا دل دھک سے رہ گیا۔ وہ ویرا کو ائرپورٹ چھوڑنے گیا تھا۔ اگر وہ واپسی پر زخمی تھا تو معاملہ گڑبڑ تھا۔ میرے ذہن میں پہلا خیال یہی آیا کہ کہیں وہ ویرا کی کوئی حرکت نہ ہو لیکن وہ زیادہ سوچنے سمجھنے کا وقت نہیں تھا۔ میں نے پھرتی کے ساتھ کپڑوں میں ہاتھ ڈالے اور روانگی کے لیے تیار ہو گیا۔

سَری مان سنگھ کا اہم اور نازک ترین معاملہ وقتی طور پر میرے ذہن سے معدوم ہو گیا تھا۔

اس روز شاید ہر طرف سے ہمارے ستارے گردش میں آئے ہوئے تھے۔

وہ گفتگو اسپیکر فون پر ہوئی تھی اس لیے سلطان شاہ نے بھی وہی کچھ سنا تھا جو دوسری جانب سے میرے علم میں لایا گیا تھا۔ مجھے روانگی کی تیاری پکڑتے دیکھ کر وہ بھی مضطربانہ انداز میں اپنی جگہ سے اٹھ کھڑا ہوا۔

"تم اتنی عجلت اور گھبراہٹ میں کہاں جارہے ہو؟" اس نے میرے سامنے آکر الجھی آواز میں سوال کیا۔

"تم نے سنا نہیں؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے ملامت آمیز لہجے میں کہا "جہاں سے وہ ویرا کے ساتھ ازجود ٹ گیا تھا اور اب زخمی حالت میں اپنے ٹھکانے پر پہنچا ہے۔"

میرے لہجے پر لمحے بھر کے لیے سلطان شاہ کا چہرہ سرخ ہو گیا لیکن اس نے فوراً ہی اپنے رد عمل پر قابو پالیا اور بے نیازانہ انداز میں ٹہلتے ہوئے بولا "وہ جس حالت میں بھی ہے لیکن اس قابل ضرور ہے کہ گاڑی چلا کر اپنے آپ ... میں واپس پہنچ گیا ہے۔ یہ پریشانی کی بات ضرور ہے لیکن اتنی بھی نہیں کہ ہم سر پہ پیر رکھ کر اس کی طرف دوڑ لگا دیں۔ وہ ... فوج میں افسری کر چکا ہے۔ اس کے بعد اس نے کرنل جیمز جوزف جیسے بین الاقوامی مجرم اور دہشت گرد کے ساتھ کولمبیا میں خاصی مدت گزارنے کے بعد ایس ایف میں شمولیت اختیار کی ہے۔ صورت سے وہ کتنا بھی جوان اور کھلنڈرا نظر آتا ہو لیکن حقیقت یہ ہے کہ وہ پچاس کے لپیٹے میں ہے۔ اس جیسے گھاگ آدمی کے لیے تم اس طرح پریشان ہورہے ہو جیسے وہ میلے کی بھیڑ میں اپنے ماں باپ سے بچھڑا ہوا کوئی نوعمر لڑکا ہو۔ وہ اپنی حفاظت کے ہر گر سے واقف ہے...."

"تم کہنا کیا چاہ رہے ہو؟" اس کی طول پکڑتی ہوئی تمہید سے اکتا کر میں نے خشک لہجے میں پوچھا "کیا ہم اس کے بارے میں ہر اخلاقی ذمہ داری سے بلکل آزاد ہیں؟"

"میرا یہ مطلب نہیں تھا کہ ہم اسے بھول جائیں لیکن تم اس کے بارے میں ضرورت سے زیادہ الجھ رہے ہو۔ اس وقت تمہارے سامنے اپنے مسائل بھی ہیں جن کا حل سوچنا ضروری ہو گیا ہے۔"

"ویرا کے چلے جانے کے بعد ہمارے لیے تھوڑی سی دشواریاں پیدا ہو چکی ہیں" میں نے ملائمت کے ساتھ اسے سمجھاتے ہوئے کہا "وہ کوانگ فو سے بہت زیادہ بے تکلف ہے اور اس پر حاوی ہو کر بات کرتی ہے جب کہ ہمیں ہانگ کانگ میں سرد مہری کے رویے کا سامنا کرنا پڑے گا۔ کوانگ فو کی شکر گزاری بجا ہی بجلی ہے کہ وہ ہم کو منع نہیں کرے گا البتہ وہ غزالہ کو رہائی دلانے میں کامیاب ہو گیا تو اسے براہ راست کراچی ہی روانہ کرے گا۔ ایسی صورت میں ہمیں اس سے چھیڑ چھاڑ کر کے کچھ حاصل نہیں ہو گا الٹا وہ ہم سے مشتعل ہو سکتا ہے۔ موجودہ حالات میں ہم صرف انتظار ہی کر سکتے ہیں یا پھر براہ راست ہانگ کانگ جانا پڑے گا۔ جہاں رہتے ہوئے ہم صرف شری مان سنگھ پر کام کر سکتے ہیں"

ہمیں یہ یقین کرنا ہے کہ غزالہ ہانگ کانگ بھی جا چکی ہے یا ابھی تک کسی اور لڑکی کو بھیج کر اسے نئی دہلی ہی میں رکھا گیا ہے۔ اس سوال کا جواب صرف شری مان سنگھ کے پاس ہے۔ اس سے بات کرنے کے لیے ہمیں افرادی قوت درکار ہے جو فوری طور پر فقیری سے مل سکتی ہے۔"

"لیکن تم یہ بھی جانتے ہو کہ ظفر بری طرح زخمی ہے" سلطان شاہ نے ٹہلتے ہوئے کہا۔

"اسی لیے میں اس کی عیادت یا خبر گیری کے لیے جا رہا ہوں" میں نے زور دے کر کہا۔

"تم عیادت کے لیے جاؤ گے اور وہیں گھر جاؤ گے" سلطان شاہ برا سا منہ بنا کر بولا "وہ اپنے ہونٹ کا سرپرا ہے۔ اسے فون میں تمہارا ہوا دیکھ کر وہاں ہر شخص جھلاہٹ کا شکار ہو چکا ہو گا۔ اس ہنگامے میں تم کو اپنی بات کرنے کا موقع ہی نہیں مل سکے گا۔"

"یہ تمہارے مفروضات ہیں" میں نے اکتا کر کہا "ظفر ایک ذمے دار افسر ہے۔ وہ اپنی وجہ سے پورا نظم و ضبط تباہ نہیں ہونے دے گا۔ وہ مجھے دیکھتے ہی بھانپ لے گا کہ میں کسی ضرورت کے تحت وہاں پہنچا ہوں۔ اگر اس کی حالت خطرے سے باہر ہوئی تو میں خود ہی اپنے مطلب کی بات چھیڑ دوں گا۔"

"میری دانست میں وہاں جانے کے بجائے کوئی اور بندوبست کرنا زیادہ بہتر رہے گا" اس نے میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے پر خیال انداز میں کہا۔

"کھل کر کہو کہ کیا کہنا چاہ رہے ہو؟" میں نے جل کر کہا "تم منہ میں گھنگھنیاں کیا چبا رہے ہو؟"

"تم اسپیشل ٹاسک فورس سے مدد لینے کے بجائے کرائے کے آدمی بھی اکٹھے کر سکتے ہو۔"

"زیر زمین دنیا کے لوگوں سے ہمارے رابطے ٹوٹے ہوئے ہیں۔ ہمیں اس وقت بے جگر آدمیوں کی ضرورت ہے جو وقت پڑنے پر آنکھیں بند کر کے ہماری لڑائی میں کود سکیں۔ اگر شری مان سنگھ کی نیت میں فتور پیدا ہو گیا ہے تو وہ آج شام پوری تیاری کے ساتھ میدان میں اترے گا اور ہماری کسی بھی لغزش کو نظرانداز نہیں کرے گا۔ ناقابل اعتماد اور کچے آدمیوں کی وجہ سے ہم بھلا طرح ہار کھا جائیں گے۔ اتنے مختصر وقت میں منہ مانگا معاوضہ دینے پر بھی بھروسے کے آدمی نہیں مل سکیں گے۔"

"تمہارے رابطے ضرور ٹوٹے ہوئے ہیں لیکن میرے کئی قریبی دوست اور رشتے دار برے بھلے لوگوں میں اٹھتے بیٹھتے ہیں۔ میں ان کی معرفت اپنے کام کے دس پانچ آدمی پیدا کرلوں گا۔ معاوضے کی بات تو اس وقت بھی تمہارے پاس پیسے کی کمی نہیں ہے۔ منی والوں کی گن بوٹ کی فروخت سے تم نے بڑا کھولا مار کاٹ تھے۔ وہ ابھی تک سنگی کی تجوری میں پڑے زنگ کھا رہے ہیں۔"

میں حیرت سے اسے گھورتا رہ گیا۔ یہ حقیقت تھی کہ ہماری ایک خطیر رقم سلطی کی تحویل میں تھی لیکن میرے روز مرّہ اخراجات بانیا اور دوسرے ذرائع سے پورے ہو رہے تھے اس لیے میں نے ایک طویل مدت سے اس محفوظ رقم کو چھیڑنے کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی بلکہ ایک اعتبار سے میں عملاً اسے بھولا ہوا تھا لیکن سلطان شاہ نے اس وقت اس رقم کا حوالہ دے کر مجھے چونکا دیا تھا۔

لمحہ بھر کے لیے میرے ذہن میں یہ خیال آیا کہ کہیں وہ اس رقم کا حوالہ دے کر بالواسطہ طور پر اپنے حصے کا مطالبہ نہ کر رہا ہو لیکن اس کی آنکھوں میں معصومانہ چمک دیکھ کر مجھے اپنا وہ گندہ خیال فوراً ہی ترک کرنا پڑا۔ وہ ان لوگوں میں سے نہیں تھا جو محض پیسے کے لیے اپنی اصل کو بھول کر اپنے محسنوں پر بھوکے بھیڑیوں کی طرح غرانے لگتے ہیں یا برا وقت آنے پر آنکھیں پھیر لیتے ہیں۔

"تم بلاوجہ اپنے ذہن کو تھکا رہے ہو" قدرے توقف کے بعد میں نے نرمی سے کہا "یہ بعد کی باتیں ہیں۔ پہلے مجھے ظفر سے مل لینے دو۔ اگر وہاں کے حالات سازگار نہ ہوئے تو میں وقت ضائع کیے بغیر واپس لوٹ آؤں گا۔ اس کے بعد تمہاری تجویز پر عمل کر لیا جائے گا۔"

"پھر جانے آنے کی کیا ضرورت ہے؟" اس نے بے پروائی کے ساتھ کہا "میں بھی تمہارے ساتھ ہی چلتا ہوں۔ وہاں کام ختم ہوتا تو وہیں سے ہی لانڈھی کی طرف نکل جائیں گے۔"

سلطان شاہ کی وہ تجویز معقول تھی اس لیے میں خاموش رہا اور پھر ہم دونوں یکے بعد دیگرے فلیٹ سے نکل کر سیڑھیاں طے کرنے لگے۔

باہر بازار حسبِ دستور بند تھا اور ہر طرف خوف و ہراس کے سائے لہرا رہے تھے۔ کئی جگہ متعدد افراد پر مشتمل ٹولیاں تعینات تھیں اور شاید شب اندھیرے ہونے والی خوں ریزی پر اظہار رائے کا سلسلہ جاری تھا۔ ہم دونوں وہاں رکے بغیر اس علاقے سے نکلتے چلے گئے۔

اس وقت ہم دونوں جہانگیر سے مستعار لی ہوئی کالی شیراڈ میں سفر کر رہے تھے۔ اس سے پیشتر میں اس گاڑی کے استعمال سے گریز کرتا رہا تھا۔ میرا خیال تھا کہ ہیری کینجر کے لیے کام کرنے والے لوگ اس گاڑی کو پہچانتے تھے اور اسی وجہ سے کہیں بھی مجھے پھنسانے کی کوشش کر سکتے تھے لیکن اس وقت صورت حال خاصی مختلف تھی۔ اگر میں گاڑی چھوڑ کر ٹیکسی وغیرہ سے سفر کرتا تو خاصا وقت برباد ہونے کا اندیشہ تھا۔ دوسرا اہم نکتہ یہ تھا کہ استاد صمدو مارا جا چکا تھا۔ ان دنوں وہی ہیری کینجر کے لیے کام کر رہا تھا اور یقینی طور پر وہی ہیری کینجر سے رابطہ برقرار رکھتا تھا۔ اس کے آدمیوں کو بھی علم نہیں تھا کہ استاد صمدو کس کے لیے کام کر رہا تھا اور اس کے کیا مقاصد تھے۔ وہ تو بس وقتاً فوقتاً ملنے والی ہدایات پر عمل کرنے کے پابند تھے۔ ان کی طرف سے یہ خطرہ نہیں تھا کہ وہ مستقل بنیادوں پر کسی شکار کا تعاقب کرتے رہیں اور گھات لگا کر اس پر وار کر گزریں۔

کسی بھی برے وقت سے نمٹنے کے لیے اس گاڑی میں چند مہلک آتشیں ہتھیار اور کچھ شعبدے ہر وقت پڑے رہتے تھے جن کی مدد سے ہم کسی ناگہانی خطرے کو بہ آسانی ٹال سکتے تھے لیکن میری توقع کے عین مطابق وہ سفر سکون سے طے ہو گیا۔ ہم دونوں ہی اپنی اپنی جگہ پر محتاط تھے لیکن پورے راستے ہمیں ایسی کوئی گاڑی نظر نہیں آئی جس پر ہمیں تعاقب کرنے والوں کی سواری ہونے کا اندیشہ ہوتا۔

استثنائی طور پر کسی باز پرس کے بغیر ہمیں گاڑی اندر لے جانے کی اجازت مل گئی لیکن میں نے اندر گھستے ہی بھانپ لیا کہ وہاں کسی قسم کی افراتفری نہ ہونے کے باوجود فضا پر سوگواری خاموشی طاری تھی۔ ہمیں بتایا گیا کہ ظفر اپنے دفتر کے بجائے ڈریسنگ روم میں تھا جہاں ڈاکٹر اس کے معائنے اور مرہم پٹی کرنے میں مصروف تھا۔ ظفر زخمی ضرور تھا لیکن اس کی حالت خطرے سے باہر بتائی جا رہی تھی۔ ہم دونوں ظفر کے دفتر سے ملحق انتظار گاہ میں جا بیٹھے جہاں فوراً ہی چائے بھی پہنچا دی گئی۔

"اب کیا ارادہ ہے؟" سلطان شاہ نے میری آنکھوں میں جھانکتے ہوئے معنی خیز لہجے میں پوچھا۔

"تم نے بلاوجہ ہی بات کا بتنگڑ بنایا ہوا تھا۔ یہاں ذرا سی بھی افراتفری نہیں ہے۔ ظفر تھوڑی دیر میں مرہم پٹی سے فارغ ہو کر آئے گا تو اس سے بات کر لی جائے گی۔"

سلطان شاہ نے قدرے بے آرامی کے ساتھ صوفے پر پہلو بدلا پھر کہا "یہاں بیٹھ کر اس کا انتظار کرنے کے بجائے رتی سے ملاقات کیوں نہ کر لی جائے؟ دیکھتے ہیں کہ اب وہ شہری ان سنگھ کے بارے میں کیا کہتی ہے۔"

"وقت گزارنے کے لیے اچھا خیال ہے لیکن اس سے کوئی مقصد حاصل نہیں ہوگا۔ وہ دونوں ہی بے شرم اور بے غیرت ہیں۔ ان کے لیے شادی جیسے مقدس رشتے کی کوئی اہمیت نہیں ہے۔ دونوں ہی اپنی اپنی خواہشوں اور مقاصد کے حصول کے لیے اپنے من مانے راستوں پر چل رہے ہیں۔ شہری ان سنگھ نے اپنا کام نکالنے کے لیے رتی کو دیدہ و دانستہ موتی لعل جیسے بھوکے شکاری کی کچھار میں ہانک دیا اور وہ اس موقع کو غنیمت جان کر موتی لعل کی آغوش میں جا بیٹھی۔ ایسی عورت سے مل کر تمہیں کچھ بھی حاصل نہیں ہو سکے گا۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" وہ چند ثانیوں بعد پُرخیال انداز میں بولا "میرا خیال تھا کہ اب تک اسے موتی لعل کی موت اور بعد

کے واقعات پر بہت کچھ سوچنے کا موقع مل چکا ہوگا۔ ہو سکتا ہے کہ بدلے ہوئے حالات نے اس کی سوچ پر کوئی قابل ذکر اثر ڈالا ہو۔"

"مجھے امید نہیں۔ پھر بھی اس سے مل لینے میں کوئی حرج نہیں ہے" میں نے کہا۔

چائے ختم کرنے کے بعد ہم نے ظفر کے ان آدمیوں سے رابطہ کرنے کا ارادہ کیا جو جہانگیر کے فرار بیٹے کی تلاش اور بازیابی کی مہم میں ہمارے ساتھ شریک رہے تھے۔ میرا اندازہ تھا کہ ظفر کی غیر حاضری میں ہمیں ان دونوں سے خاصی مدد مل سکے گی۔

میرے ایما پر چند ہی منٹ میں ارشد اور اکبر نہایت مؤدبانہ انداز میں وہیں آ پہنچے۔

رجنی سے ملاقات کا ذکر سنتے ہی وہ دونوں پریشان نظر آنے لگے۔ پھر اکبر نے مجھے آگاہ کیا کہ وہ لوگ ہماری حیثیت سے پوری طرح واقف تھے لیکن رجنی ایک اہم ترین قیدی تھی جسے ظفر کی خصوصی ہدایت پر قید تنہائی میں رکھا گیا تھا۔ جہاں ایس پی ایف کے عملے کے کسی رکن کو بھی نقاب لگائے بغیر اس کے سامنے جانے کی اجازت نہیں تھی اس لیے ظفر سے خصوصی ہدایت لیے بغیر اس سے ہماری ملاقات کا انتظام نہیں کیا جا سکتا تھا۔

وہ اسپیشل ٹاسک فورس کا خصوصی ڈسپلن تھا جس پر ذاتی مراسم کسی بھی صورت میں اثر انداز نہیں ہو سکتے تھے اس لیے ہمارے پاس انتظار گاہ میں وقت گزارنے کے علاوہ کوئی راستہ نہیں تھا۔ ہم نے شکریہ ادا کر کے ارشد اور اکبر کو رخصت کر دیا۔ جاتے ہوئے ان کا انداز بہت زیادہ معذرت خواہانہ تھا۔

تھوڑی دیر بعد ظفر ڈریسنگ سے فارغ ہو کر اپنے قدموں پر چلتا ہوا وہیں آ گیا۔

اس کے جسم پر ڈھیلا ڈھالا سفید لباس تھا جو سینے پر خاصا پھولا ہوا تھا۔ ظفر کے چہرے وغیرہ کی اچھی طرح صفائی کی گئی تھی لیکن پھر بھی اس کی گردن اور چہرے پر جابجا خون کے دھبے موجود تھے اور تھوڑی کے گرد بھاری ڈریسنگ نظر آ رہی تھی۔

ہمیں دیکھتے ہی ظفر نے دوستانہ انداز میں مسکرانے کی کوشش کی لیکن ڈریسنگ کی وجہ سے اس کے ہونٹ عجیب انداز میں پھیل کر رہ گئے۔ ہم دونوں اسے دیکھتے ہی اضطراری طور پر اپنی جگہوں سے اٹھ گئے تھے۔

ہم نے اسے سہارا دے کر احتیاط سے صوفے پر بٹھا لیا تو اس نے اشارے سے اپنے ان دو آدمیوں کو واپس لوٹا دیا جو اس کے ساتھ آئے تھے۔

"یہ کیا ہوا؟" میں نے اس کا جائزہ لیتے ہوئے حیرت سے پوچھا "تھوڑی ہی دیر پہلے تم ہمیں انکوائری روم چھوڑنے کے لیے گئے تو اچھے خاصے تھے پھر یہ حادثہ کہاں اور کیسے رونما ہوا؟"

"بس میری حماقت کہہ لو!" ڈریسنگ کی وجہ سے وہ منہ کھول کر بولنے سے قاصر تھا اس لیے اس کے لب و لہجے کے ساتھ ہی تلفظ بھی بدل کر رہ گیا تھا "اس میں کسی کا کوئی قصور نہیں ہے۔"

"پھر بھی کچھ نہ کچھ تو ہوا ہی ہوگا۔ ورنہ اسے تو تمہارے ساتھ کوئی بدمعاشی نہیں کی؟"

"وہ اول درجے کی مکار اور حرافہ ہے" اس کے لہجے سے شرمندگی ظاہر ہو رہی تھی "مجھے افسوس ہے کہ میں نے اس کی وجہ سے تم سے سخت کلامی کی۔ تم دونوں کا اندازہ صحیح تھا کہ وہ اپنی معصومانہ کہانی سے مجھے بہت زیادہ متاثر کرنے میں کامیاب ہو چکی تھی اور وہی میری سب سے بڑی غلطی تھی۔"

"تو کیا اسی نے تم کو زخمی کیا ہے؟" سلطان شاہ نے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"اس کا جواب اثبات میں بھی دیا جا سکتا ہے اور نفی میں بھی" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا "اصل قصور میرا ہے کہ میں نے تم لوگوں کی بات کو نظر انداز کر کے اس پر بھروسا کر بیٹھا۔ وہ شکل و صورت سے جتنی حسین اور دلکش نظر آتی ہے فطرتاً اس سے کہیں زیادہ خبیث ہے۔"

"یہی سانحہ ہے، ساحرہ!" سلطان شاہ برا سا منہ بنا کر بولا "اپنے حسن کے جادو سے اب تک نہ جانے کتنے مردوں کی زندگیاں تباہ کر چکی ہوگی۔ جابر سنگھ میں ہوتی تو وہاں کے بوڑھے اس کے کرتوتوں کی بنا پر اسے زمین میں آدھا گاڑ کر اس پر خونخوار کتے چھڑوا دیتے۔ وہاں خراب عورتوں کے ساتھ وہی سلوک کیا جاتا ہے جو جادوگرنیوں اور چڑیلوں کے ساتھ کیا جانا چاہیے۔"

سلطان شاہ کی اس توہم پرستانہ وضاحت پر میں دل ہی دل میں مسکرا کر رہ گیا۔ روشن خیال اور جدید تر دنیا میں ایک طویل مدت گزارنے کے باوجود اس کے ذہن سے بچپن کی سنی ہوئی کہانیاں محو نہیں ہو سکی تھیں۔ جابر سنگھ اور اس جیسے دوسرے پسماندہ علاقوں میں ضروریات زندگی کی تکمیل کے لیے عورتوں کو بھی مردوں کے شانہ بشانہ بہت سے کام کرنے پڑتے ہوں گے۔ جس حد تک آزادانہ نقل و حرکت کے اس ماحول میں کھیتوں اور جھاڑیوں میں منہ زور جذبوں کے بے لگام ہونے کے خاصے امکانات ہوتے تھے کیونکہ تنہائی ہی ہر بڑے گناہ کا پہلا مرحلہ ہوتی ہے۔ بڑے بڑے گناہوں کا ارتکاب صرف اس وجہ سے نہیں ہو پاتا کہ شیطانی جذبوں کے بھنور میں پھنسے ہوئے سرکشوں کو کبھی خلوت یا تنہائی میسر نہیں آتی۔ دیہی علاقوں کے بڑے بوڑھے گمراہی کے ان امکانات سے پوری طرح باخبر ہوتے ہیں اسی لیے اپنے جوان ہوتے بچوں کو ناصحانہ کہانیوں اور روایتی قصوں کے ذریعے چڑیلوں اور جادوگرنیوں کے وجود سے ڈراتے رہتے ہیں۔ ہر کہانی کا خلاصہ ہوتا ہے کہ وہ شیطانی قوتیں حسین و جمیل لڑکیوں کا روپ دھار کر جوان مردوں کو اپنی اداؤں کا اسیر بنا لیتی ہیں اور ان کے دلوں کو ہر حیثیت سے تشدد کر کے انہیں سسکنے اور مرنے کے لیے چھوڑ

غائب ہو جاتی ہیں۔ مقصد صرف اتنا ہوتا ہے کہ ان کے بچے حسین عورتوں اور لڑکیوں سے دور رہیں۔ یہ گر صدیوں سے دنیا کے ہر علاقے میں کامیابی سے رائج ہے۔ لیکن سلطان شاہ عاقل بالغ ہونے کے باوجود بچپن کے اس تصور کو اپنے ذہن سے کھرچ کر پھینکنے میں کامیاب نہیں ہو سکا تھا۔

"تمہارے فلیٹ سے نکل کر میں ویرا کو ایک بڑے ہوٹل میں لے گیا تھا" ظفر خفت آمیز لہجے میں اپنی حماقت کی داستان سنانے لگا۔ "وہیں کھانا کھاتے ہوئے اس نے کولمبیا کا قصہ چھیڑ دیا اور بتایا کہ کرنل جیمس جونز کا دست راست "ایشٹن" کس قدر درندہ صفت آدمی تھا۔ اس کی کہانی کا خلاصہ یہ تھا کہ وہ اپنی مرضی سے بوگوٹا میں ایشٹن کے ساتھ نہیں رہ رہی تھی بلکہ جان کے خوف سے اس کی یرغمالی بنی ہوئی تھی۔ اس کے بدن کے ہر حساس حصے پر ایشٹن کی درندگی کے نشانات بھرے ہوئے زخموں کی صورت میں موجود تھے۔ تم سمجھ سکتے ہو کہ میں ایک اکیلا آدمی ہوں لیکن اپنی خوشیوں کے لیے کسی شریف اور خاندانی عورت کی زندگی داؤ پر نہیں لگا سکتا۔ ہم لوگ صحرا میں بھڑکتے ہوئے چراغ کی طرح جیتے ہیں۔ جب تک زندہ رہتے ہیں تو پوری دھوم دھام کے ساتھ ہر طرف اثر انداز ہوتے ہیں اور پھر اچانک ہی کوئی حادثہ، تصادم یا ہنگامہ زندگی کے بے رحم تھپیڑے کی طرح ہماری زندگی کا چراغ گل کر جاتا ہے۔ گھر اور بستر کی موت بہت کم لوگوں کا مقدر بنتی ہے۔ اسی لیے میں نے سوچا کہ شاید میرے لیے ویرا کا ساتھ بہتر رہے گا۔ وہ ہر حال میں اپنی گزر بسر کا بندوبست کر سکتی ہے۔ وہ جو بات میں پہلی بار میں بھی مان گئی تھی لیکن اب میں سوچتا ہوں کہ وہ مکاری سے کام لے کر میرے ساتھ کھیل رہی تھی۔ اس نے مجھ سے الگ ہونے سے پہلے مجھ سے قسم لے کر ایک بند لفافہ میرے حوالے کیا۔ مجھے وہ لفافہ دفتر پہنچ کر ہی کھولنا تھا۔ اسی کے ساتھ اس نے اپنے بیگ میں سے ریشمی کپڑے سے بنا ہوا ایک نازک اور خوشبودار پھول نکال کر مجھے تحفے میں دیا۔ وہ بالکل کسی اصلی پھول کی طرح مہک رہا تھا۔ میں نے بعد میں وہ پھول اپنے کالر میں لگا لیا۔ واپسی کے سفر میں میں نے ویرا کا تصور کرتے ہوئے کئی بار اس پھول کو سونگھا لیکن وہ ویرا کا کوئی خطرناک شعبدہ تھا۔ ورنگ روڈ انٹیلی جنس سے آگے نکلتے ہی میرے کالر میں لگا ہوا وہ پھول ایک خفیف سے دھماکے سے پھٹ گیا اور میری جلد جگہ جگہ سے پھٹ گئی۔ میری ٹھوڑی پر ذرا گہرا زخم آیا ہے ورنہ چہرے، گردن اور سینے پر صرف خراشیں ہیں جن سے بہہ نکلنے والے خون نے مجھے بوکھلا کر رکھ دیا تھا۔ وہ واقعہ رونما ہوتے ہی مجھے یہ سمجھنے میں دیر نہ لگی کہ جو کچھ ہوا، ویرا کے دیے ہوئے پھول کی وجہ سے ہوا تھا اس لیے میں نے راستے ہی میں اس کا دیا ہوا لفافہ چاک کیا تو اس میں سے ایک سادہ کاغذ برآمد ہوا جس پر ایک مختصری تحریر تھی۔"

"وہ کیا تھی؟" اس بار ظفر کی خاموشی پر میں اپنے تجسس پر قابو نہ رکھ سکا۔

"سوری کو بڑی سے بڑی گالی دے لینا لیکن آئندہ کسی کو آوارہ نہ کہنا" ظفر نے تلخ لہجے میں کہا "وہ بہت بد معاش اور حرامزادی ہے۔ اسے معلوم تھا کہ میرے دفتر پہنچنے سے پہلے وہ پھول اپنا کام دکھا جائے گا۔ اس نے اپنی دانست میں مجھے ہلکی سی سزا دی ہے کیونکہ میں نے اسے آوارہ قرار دیا تھا....."

"حقیقت ہے کہ اب تم اس کی اصلیت سمجھ گئے" سلطان شاہ نے گہرا سانس لے کر کہا "وہ زیٹی کے علاوہ دنیا کے کسی بھی مرد کو کھلونے سے زیادہ وقعت نہیں دیتی۔ اب تک، کیونکہ زیادہ خون بہنے سے تمہاری حالت بگڑ بھی سکتی تھی لیکن اسے کسی بات کی پروا نہیں تھی۔ بس وہ تم پر اپنی بالادستی جتانا چاہتی تھی۔ وہ پیدائشی حرام زادی ہے کیونکہ اس کی پیدائش کے وقت اس کی ماں شادی شدہ نہیں تھی۔ وہ ویرا کی پیدائش کا الزام بھی لائیڈ کے کھاتے میں ڈالتی تھی اور وہ اس الزام کو تسلیم کرنے سے انکاری ہے۔"

"لیکن تم ائرپورٹ واپس کیوں نہیں گئے؟" میں نے پوچھا۔ "تم اسے بالوں سے گھسیٹتے ہوئے واپس لا سکتے تھے تاکہ اسے اس گھٹیا حرکت کا مزہ چکھایا جا سکتا۔"

"بات سمجھ میں آتے ہی میرا یہی ارادہ تھا۔ گاڑی گھما کر میں ائرپورٹ تک واپس بھی گیا تھا۔ اس وقت تک ویرا کی پرواز کی روانگی میں اتنا وقت تھا کہ میں اسے لاؤنج ہی سے واپس بلوا سکتا تھا لیکن پھر مجھے بلیو کراس ڈیل کا خیال آ گیا۔ یہ ہماری بدقسمتی ہے کہ ہمارے ملک کا ایک وسیع تر مفاد اس عیار لڑکی کے مشن سے وابستہ ہو گیا ہے۔ بس اسی وجہ سے میں اپنا قصد ملتوی کر کے واپس لوٹ آیا۔"

"میرا خیال ہے کہ اب تم آرام کرو۔ ہو سکتا ہے کہ اس دوران میں ایران سے کوئی اچھی خبر آ جائے" میں نے کہا "تم نے آرام نہ کیا تو یہ معمولی سے زخم خراب بھی ہو سکتے ہیں۔"

"آرام کی بس ایک ہی منزل آتی ہے" اس نے ہلکی سی ہنسی کے ساتھ کہا "جب دو گز زمین ہمیشہ کے لیے انسان کا مسکن بن جاتی ہے۔ تم یہ بتاؤ کہ غزال کے بارے میں کیا ہو رہا ہے۔ سلطان شاہ پہلے ہی صدر کے آدمیوں سے مار کھا کر زخمی تھا، اب میں بھی پڑ گیا تو سارا بوجھ تم پر آ جائے گا۔"

بات میرے مطلب کی تھی لیکن پہل اس نے کی تھی اس لیے مجھے اپنے دل کی بھڑاس نکالنے کا موقع مل گیا "ویرا کی وجہ سے غزال کی بازیابی کے آثار پیدا ہو گئے تھے لیکن اس کے جاتے ہی بات یکایک الجھ گئی ہے۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ اب کون سی راہ اختیار کی جائے؟"

"مجھے پوری بات بتاؤ۔ شاید میں کوئی حل سوچ سکوں" اس نے آہستگی سے اپنی پوزیشن بدلتے ہوئے کہا۔

"ہماری اطلاع کے مطابق غزال کو بانگ کانگ پہنچایا جا چکا

ہے' جہاں سے کوانگ فو نامی ایک چینی بدمعاش اسے پاکستان روانہ کردیتا لیکن کوانگ فو کے آدمیوں کی خود غرضی کی وجہ سے غزالہ ہانگ کانگ کی پولیس کی تحویل میں چلی گئی ہے....."

"اوہ! یہ تو بہت برا ہوا۔" ظفر نے اضطراری انداز میں میری بات کاٹ دی "وہاں برطانوی راج ہے اور ان کے زیر اثر پولیس کا محکمہ بہت سخت اور فعال ہے جس سے کسی قسم کی رعایت کی امید نہیں کی جاسکتی۔"

"لیکن میرے لیے یہ اتنا بڑا مسئلہ نہیں ہے" اس کا فقرہ مکمل ہونے ہی میں نے بات اچک لی "اصل پریشانی یہ ہے کہ شری مان سنگھ نے مجھے مخمصے میں ڈال دیا ہے۔ اس کا کہنا ہے کہ ہانگ کانگ جانے والی لڑکی غزالہ نہیں' بلکہ کوئی اور ہے۔ غزالہ بدستور دہلی میں ہے۔"

"یہ کب کا قصہ ہے؟" میرے انکشاف نے ظفر کو بری طرح چونکا دیا۔

"تمہارے ائیرپورٹ جانے کے بعد میں نے شری مان سنگھ کو فون کیا تھا" یہ کہہ کر میں نے اسے اختصار کے ساتھ اول سے آخر تک پوری کہانی سنادی۔

"سمجھ میں نہیں آتا کہ بے چاری غزالہ کیوں پس رہی ہے؟" میرے خاموش ہونے پر وہ تفکر و تدبر لہجے میں بولا "تم نے جی لائیڈ یا بچی کو ہیروئن فروشوں کی عالمی تنظیم سمجھ کر ان سے ٹکر لی تھی لیکن اب رفتہ رفتہ بات ذاتی مخاصمت پر آگئی ہے۔ تم ان کے پیچھے لگے ہوئے ہو اور وہ ہر جگہ تمہیں زک پہنچانے کے درپے ہیں۔ جی لائیڈ' ہیرا ہیری' کینیجر اور شری مان سنگھ' تمہارے خلاف ان کے مفادات مشترک ہیں۔"

غنیمت یہ تھا کہ ظفر کو میرے اور مافیا کے خفیہ روابط کا علم نہیں تھا ورنہ بات اور زیادہ الجھ جاتی۔

بات بہت سیدھی سی تھی کہ میری اصل دشمنی صرف جی لائیڈ سے تھی جو بچی کا سربراہ تھا اور اس دشمنی کی بنیاد یہ تھی کہ وہ بظاہر پاکستان سے بیش قیمت ہیروئن کی اسمگلنگ میں دلچسپی ظاہر کرتا تھا لیکن اس کا اصلی مشن یہ تھا کہ بھاری داموں پر سرحدی علاقوں سے خریدی گئی ہیروئن کی بھاری مقدار کو سستے داموں پاکستان کے ہر شہر اور قصبے میں پھیلا دیا جائے تاکہ پاکستان میں ہیروئن کی اس قدر کھپت پیدا ہوجائے کہ پاکستان اور افغانستان میں کاشت ہونے والی ساری افیم اسی طلب میں کھپ جائے اور مغربی دنیا میں بھیجنے کے لیے فاضل پیداوار باقی نہ رہے۔ مغرب اور امریکا کو ہیروئن کی ہولناک یلغار سے بچانے کے لیے یہ ایک منظم منصوبہ تھا' جس کے تحت پاکستان کی نئی نسل کو منظم پیمانے پر ہیروئن کا عادی بنایا جارہا تھا۔

جب تک بچی کا وہ مقصد میری نظروں سے اوجھل رہا میں تن من دھن سے ان کے لیے کام کرتا رہا لیکن ان کے اصل عزائم کا ادراک ہوتے ہی میں نے اپنی راہ بدل لی اور بچی کو ہر جگہ زک پہنچانے پر تل گیا۔ اس اعتبار سے میری لڑائی ہیروئن فروشوں کے خلاف تھی۔ اس بھنور میں غیر ملکی مجرموں کے ساتھ ان کے مقامی کارندے بھی میرے مقابل صف آرا تھے اور میں بہت کامیابی کے ساتھ ان کو زیر کرتا چلا آرہا تھا۔

پھر بچی کے غنڈوں سے تحفظ حاصل کرنے کے لیے مجھے مخصوص حالات میں مافیا کے ڈان فحری کی پیش کش قبول کرنی پڑی۔ اس میں شبہ نہیں کہ میں نے ان کی صفوں میں رہتے ہوئے بھی ان کو بھاری نقصان پہنچایا تھا لیکن ظاہری طور پر میں ان کا شریک کار تھا۔

لیکن وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ بچی کا مکروہ چہرہ میرے سامنے بے نقاب ہوتا جارہا تھا۔ ہیروئن کے انسداد کے نام پر اسے صدر امریکا سے خطیر رقوم مل رہی تھیں۔ امریکا کے ریاستی ادارے بھرپور طریقے سے اس کی پشت پناہی کرتے تھے۔ پھر وہ لوگ زیرزمین دنیا سے وابستہ نامور لوگوں میں اپنا بھرم رکھنے کے لیے ہیروئن کی تھوڑی بہت غیر قانونی تجارت بھی کرتے تھے۔ کرائے کے آدمیوں کے ذریعے ہیروئن کی کھیپیں پاکستان سے یورپ بھیجی جاتی تھیں جن سے مزید کالادھن حاصل ہوتا تھا۔ اس اسمگلنگ کے ذریعے بھی فاضل پیداوار کا رخ امریکا کے بجائے یورپ کی زرخیز منڈی کی طرف موڑ دیا گیا تھا۔ مال لے جانے والے تمام پاکستانی نوجوان یا طالب علم ہوتے تھے اس لیے ان کے پکڑے جانے کی صورت میں بچی' امریکا یا صدر امریکا پر کوئی حرف نہیں آتا تھا بلکہ پاکستان ہی عالمی ملامت کا نشانہ بنتا تھا اور کامیابی کی صورت میں بچی کے مالی وسائل میں کروڑوں ڈالر کا اضافہ ہوجاتا تھا۔

ہیروئن کے اس بھیانک کھیل میں بچی نے پاکستان کے جرائم پیشہ لوگوں سے گہرے روابط استوار کرلیے تھے اسی وجہ سے اسے سیاسی تفرقہ گری میں بھی پیش قدمی کرنے کا موقع مل گیا۔ اس خطے کے بارے میں امریکا کے مخصوص نظریات اور مفادات تھے جن کے حصول کے لیے سازشوں کا سہارا لینا ناگزیر ہوگیا تھا اس لیے بچی کے مال و وسائل پاکستان کے باغیوں اور غداروں کی پرورش کے لیے استعمال ہونے لگے۔ اسی ضمن میں ملاسرکار کا نام سامنے آیا تھا۔ وہ پاکستان کی اینٹ سے اینٹ بجادینے کے عزائم رکھنے والے انتہاپسندوں کا آلۂ کار تھا اور اس نے ملک کے محروم طبقوں میں اپنے ہمدرد کارندوں کا ایک مضبوط گروہ بنالیا تھا۔ اس لیے بچی کی مہربانیاں اسی کی نامہربان ذات پر مرکوز ہوتی چلی گئیں۔ آخر تک بچی کے کردار میں ایک قابل نفرت ہیرپھیر۔ اور ہر اعتبار سے پاکستان اور اس کے مفادات کو تلی ہوئی تھی۔ الحدید ای لانچ کی گرفتاری کے بعد مشن بچی کی بدنیتی کا کھلا ثبوت تھا۔

نہیں لے گا جس کی بنا پر اس کے پھنس جانے کا امکان پیدا ہو جائے۔"

اس نے اپنے خدشے پر خود ہی دلیل دے دی تھی اس لیے میں خاموش رہا۔

شام کے لیے ایک منصوبہ طے ہو چکا تھا اس لیے ہم تینوں تندہی کے ساتھ اس کی جزئیات پر تبادلۂ خیال کرنے میں مصروف ہو گئے۔ ظفر نے خود ہی اعتراف کر لیا کہ اس کی حالت اس قابل نہیں تھی کہ وہ خنک رات میں پوری مستعدی کے ساتھ اس مہم کی دیکھ بھال کر سکے۔ دوسری طرف وہ سلطان شاہ کی شرکت کا بھی مخالف تھا کیونکہ وہ بھی زخمی تھا جب کہ کھلے ساحل پر ہونے والے مقابلے میں کسی بھی شخص کی ذرا سی مجبوری یا مجبوری کی وجہ سے پیدا ہونے والی سستی اس کے لیے موت کا پیغام بن سکتی تھی۔

سلطان شاہ نے وہ فیصلہ آسانی کے ساتھ قبول نہیں کیا لیکن جب ظفر نے اسے یہ بتایا کہ اس کی دلی تمنا رہی ہے کہ وہ اپنے ازلی حریف کے کسی اہم سفارت کار پر رنگے ہاتھوں چھاپا مار سکے لیکن صورت حال کی نزاکت کی بنا پر وہ اپنے دل پر جبر کر کے مہم میں شرکت سے گریز کر رہا ہے، تو اسے بھی ہتھیار ڈالنے پڑے اور وہ منہ لٹکا کر بیٹھ گیا۔

اپنی غیر حاضری میں ظفر نے اشرف خان نامی اپنے ایک ماتحت کو اس مہم کی نگرانی سونپنے کا فیصلہ کیا اس لیے اسے بھی وہیں طلب کر لیا گیا اور پھر ہی مہم کے واضح خدوخال بننے شروع ہو گئے۔

ہم وہاں سے روانہ ہوئے تو سلطان شاہ کا منہ پھولا ہوا تھا۔ میں اسے ذرا بھی چھیڑتا تو وہ مجھ پر برس کر اپنے دل کا سارا غبار نکال لیتا۔ اس لیے میں خاموشی سے کار چلاتا رہا۔

"میری سمجھ میں نہیں آتا کہ میری شرکت سے ظفر کو کیا تکلیف تھی؟" طویل خاموشی سے بیزار ہو کر آخر کار سلطان شاہ بول ہی پڑا۔ "مجھے تو یوں محسوس ہو رہا ہے جیسے تم دونوں نے مل کر مجھے ہر معاملے سے بالکل الگ تھلگ رکھنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔ کبھی تم مجھے گھر بٹھا دیتے ہو اور اب اس نے مجھے دور رہنے کا نادر شاہی مشورہ دیا ہے۔ اگر میں اسی قدر ناکارہ ہوں تو......"

"بس اب زیادہ مت بولو!" میں نے اس کے تلخ ہونے سے پہلے ہی اس کی بات کاٹ دی۔ "ہم میں سے کسی کو تمہاری اہمیت یا افادیت پر شبہ نہیں ہے۔ آج کی مہم میں جسمانی چستی بہت ضروری ہے۔ کھلی فضا میں ہونے والے ممکنہ مقابلے میں چاق و چوبند رہ کر ہی اپنا بچاؤ کیا جا سکے گا۔ وہاں سستی دکھانے والے کو امان نہیں مل سکے گی۔ اسی وجہ سے ظفر خود بھی رکنے پر مجبور ہو گیا ہے۔"

"میرا خیال ہے کہ میرے بدن میں اترنے والی گولی مجھے ہی نقصان پہنچائے گی اس لیے میری سلامتی کے بارے میں اسے اتنا زیادہ فکر مند ہونے کی ضرورت نہیں۔" وہ جلے بھنے انداز میں بڑبڑایا "بعض اوقات دوسروں کی حد سے بڑھی ہوئی فکر مندی کوفت کا سبب بن جاتی ہے۔"

میرے نزدیک وہ اس کی خود کلامی تھی اس لیے میں نے جواب دینے کی ضرورت محسوس نہیں کی اور وہ چند ثانیوں تک اول فول تبصرے کرنے کے بعد خود ہی خاموش ہو گیا۔

فلیٹ پر واپس پہنچنے کے بعد میرے پاس کافی وقت تھا اس لیے میں تازہ دم ہونے کی نیت سے باتھ روب سنبھال کر غسل خانے میں گھس گیا۔ شاور کے نیچے اپنے بدن پر نیم گرم پانی کی تیز دھاریں ڈالتے ہوئے بھی میرا ذہن پوری صورت حال میں الجھا ہوا تھا۔

اس وقت میں کئی محاذوں پر الجھا ہوا تھا لیکن غنیمت یہ تھا کہ غزالہ والے معاملے کے علاوہ ہر طرف صورت حال پوری طرح قابو میں نظر آ رہی تھی۔

سب سے اہم معاملے کا تعلق بلیک کراس ڈیل کی سلامتی سے تھا اور اس بیش قیمت اسلحے کی کھیپ کو مکمل تباہی سے بچانے کے لیے دیرا کوئٹہ کے راستے ایران کے لیے روانہ ہو چکی تھی۔ اس کے بعد ہیری کیسنجر کی باری آئی تھی جو ایک سپر پاور کا طاقت ور سیاسی اہل کار تھا اور ان دنوں میرے اور میرے ہمدردوں کے لہو کا پیاسا ہو رہا تھا لیکن اس کے پالتو غنڈے ایس ٹی ایف کے ہاتھوں بدترین شکست اور تباہی سے دوچار ہو چکے تھے۔ ان کا سرغنہ استاد صدرو دردناک انداز میں جہنم کا ایندھن بن چکا تھا۔ اس کے بھاگ نکلنے والے ساتھی شہر کی انجان کمین گاہوں میں کہیں دبکے ہوئے اپنے زخم چاٹ رہے تھے۔ انہیں صدرو کے انجام کا علم نہیں ہو سکا تھا لیکن صدرو کے راستے سے ہٹ جانے کے بعد انہیں یہ بھی معلوم نہیں تھا کہ وہ کس کے لیے کام کر رہے تھے۔ اس لیے ہیری کیسنجر کے ان خونخوار غنڈوں کا شیرازہ بھی بکھر کر رہ گیا تھا اور مجھے فوری طور پر ان کی طرف سے کسی جوابی کارروائی کا کوئی خدشہ نہیں تھا۔ اگلی کسی مہم کے لیے ہیری کیسنجر کو ازسرنو لوگوں کو منظم اور یکجا کر کے میدان میں اتارنا پڑتا جس کے لیے وقت درکار ہوتا اور وہی وقت میرا سرمایہ تھا۔ تیسرے معاملے کا تعلق مافیا سے تھا۔ گو میں چیلو حبیب جیوانی اور اس کے منشیات فروشوں کے لیے اپنے دل میں نرمی کا کوئی گوشہ نہیں رکھتا تھا لیکن پھر بھی میں ان لوگوں کی صفوں میں ایک ذمے دار منصب پر فائز تھا۔ ان دنوں میں دیرا کی نگرانی کے بہانے ان لوگوں سے اپنی جان چھڑائے ہوئے تھا البتہ وہ میری نجات کا آخری دن تھا کیونکہ حبیب جیوانی کے آخری پیغام کے مطابق مجھے اگلے روز دوپہر کے دو بجے سے پہلے زیڈ لائن کے دفتر پہنچنا تھا۔ وہ حبیب جیوانی کا حکم نہیں تھا بلکہ اسے بھی ڈان تھری کی جانب سے وہ ہدایت ملی تھی اور اس کے مطابق "کل" سورج طلوع ہونے تک میں مافیا کے بندھنوں سے پوری طرح آزاد اور خود مختار تھا۔

میرا آخری اور اہم معرکہ شیری مان سنگھ کے ساتھ چل رہا

تھا۔ غزالہ کی ہانگ کانگ روانگی کے بارے میں مجھے اس نے بدترین الجھن میں ڈالا ہوا تھا۔ ایک طرف مکاؤ سے فون پر ملنے والی خبریں تھیں جن کے مطابق غزالہ ہانگ کانگ پولیس کی تحویل میں تھی اور دوسری طرف سری مان سنگھ نے مجھے یہ خبر سنائی ہوئی تھی کہ غزالہ سرے سے ہانگ کانگ گئی ہی نہیں تھی۔ البتہ اس کے بچھ طلب گاروں کو فریب دینے کے لیے اس کی جگہ لکھنؤ کی شگفتہ دیوی کو بھیج دیا گیا تھا۔ وہ غزالہ تھی یا شگفتہ دیوی۔ اس کا انکشاف تو وقت آنے پر ہی ہو سکتا تھا لیکن میرے لیے تسلی کی بات یہ تھی کہ رحم نے کوئی بکھیڑا پیدا کیے بغیر معاملے کے دونوں پہلوؤں کو سنبھالا ہوا تھا۔

ہانگ کانگ میں سی کے آئی مین کوانگ فو نے غزالہ کی بازیابی کے لیے ڈیرے ڈالے ہوئے تھے اور کراچی میں میں سری مان سنگھ کے ساتھ پیچیدہ مذاکرات میں مصروف تھا جس کا فیصلہ کن مرحلہ تیزی کے ساتھ قریب آتا جا رہا تھا۔

سری مان سنگھ سے اس وقت تک ہونے والی ملاقاتوں سے یہ حقیقت کھل کر سامنے آچکی تھی کہ ان لوگوں کی سازشوں کے منظرنامے سے ملا سرکار کے اچانک غائب ہو جانے کی وجہ سے وہ لوگ شدید بے چینی اور بے یقینی میں مبتلا ہو چکے تھے۔ جب تک ملا سرکار سرگرم عمل تھا تو ہتھیاروں کی بھاری کھیپ کا بندوبست نہیں ہو سکا تھا۔ بعد میں الحدید کے ذریعے جدید ترین اور تباہ کن ہتھیاروں کی کھیپ آئی اور ساحل پر اترنے سے پہلے پکڑی گئی تو ملا سرکار گدھے کے سر سے سینگوں کی طرح غائب ہو چکا تھا۔ اس کے بعد شاید وہ لوگ دوسرے ذرائع سے ہتھیاروں وغیرہ کی نئی کھیپ منگوانے کا بندوبست کر چکے تھے لیکن سندھ کے دیہی علاقوں میں ان کے پاس کوئی ایسا آدمی نہیں تھا جو ان ہتھیاروں کو پوری حفاظت کے ساتھ ان لوگوں تک پہنچا سکے جو قانون کی حکمرانی کو للکارتے ہوئے جنگلوں میں روپوش ہو چکے تھے۔

اپنے روابط کی گم شدہ کڑیوں کو یکجا کرنے کے لیے سری مان سنگھ کو ایک قابل اعتماد آدمی کی شدید ضرورت تھی۔ میں نے اپنی حماقت کے زیر اثر غزالہ کو اس کے حوالے کر کے گویا میری تکمیل اس کے ہاتھ میں دے دی تھی۔ وہ میرے ماضی سے خاصی حد تک واقف تھا اور اچھی طرح جانتا تھا کہ مجھے رام کر کے وہ اپنے مسائل پر بڑی حد تک قابو پا لے گا۔ اس نے غزالہ کی واپسی کے بدلے غلام رسول کو لانے کا مطالبہ کیا۔ میں نے اس بارے میں اپنے ضمیر پر کوئی بوجھ لیے بغیر غلام رسول کی سرولاش اس کے آدمیوں کے حوالے کر کے ان پر حملہ کروایا۔ میں نے تکنیکی اعتبار سے اپنی وفاداری پوری کر دی تھی لیکن سری مان سنگھ اپنے وعدے سے پھر گیا۔ اس نے ملا سرکار کا کھوج لگانے کی ذمے داری کے ساتھ ہی مجھ سے ایس آئی ایف کی سرگرمیوں کا پتا چلانے کا بھی مطالبہ کر دیا۔

ملا سرکار دراصل ایجنٹ تھا اور عام آبادی میں اپنی جگہ بنانے کے بعد اپنے ملک کے مفادات کے لیے در پردہ کام کر رہا تھا۔ اسی کی طرح سری مان سنگھ بھی اپنے ملک کی سیکرٹ سروس کا کارندہ تھا اور سفارتی نقاب کی اوٹ میں اپنی تخریبی سرگرمیاں جاری رکھے ہوئے تھا۔ اس نے مجھے اپنی راہ پر لانے کے لیے چند در چند حربوں کا استعمال شروع کیا ہوا تھا اور کیمرہ دکھا کر مجھے اپنی ہی سرزمین کے خلاف میدان میں لانا چاہتا تھا۔ مجھے اپنے چنگل میں پھانسنے کے لیے اس نے ایک ایسا دلدلی میدان تیار کیا تھا جہاں قدم رکھتے ہی میں اندر ہی اندر دھنستا چلا جاتا۔ میں ایک بار اس کے لیے کام کرنا شروع کر دیتا تو قلیل سی مدت میں وہ میرے خلاف اتنا مواد اکٹھا کر سکتا تھا کہ میرے لیے اس کی بلیک میلنگ سے جان چھڑانا محال ہو جاتی اور میں ہمیشہ کے لیے اس متعفن دلدل میں دھنس کر رہ جاتا۔

میرے لیے یہ امر خوشی اور اطمینان کا باعث تھا کہ سری مان سنگھ سے فیصلہ کن اور اعصاب شکن ملاقات کے لیے میرے پاس خاصا وقت موجود تھا اور میں اپنی ذہنی توانائیاں دوسرے مسائل میں ضائع کیے بغیر اس مردود کی سازش کو ناکام بنا سکتا تھا۔

میں مقررہ وقت سے چند منٹ پہلے ہی سیاہ ٹیکسی کو وہیں بائی پورو والے لیول کراسنگ پر پہنچ گیا اور ریلوے لائن عبور کر کے اپنی گاڑی ایک کنارے سے لگا دی۔

اس وقت تک وہاں ٹریفک کا دباؤ نہ ہونے کے برابر رہ گیا تھا۔ مسافروں کے انتظار میں کھڑی ہوئی اکا دکا منی بسوں کے علاوہ وہاں ایسی کوئی گاڑی موجود نہیں تھی جس پر سری مان سنگھ کی کار ہونے کا شبہ کیا جا سکتا۔ میں نے نہایت غور سے قرب و جوار کا جائزہ لیا لیکن ایسے لوگوں کی نشاندہی سے قاصر رہا جن پر ایس آئی ایف سے تعلق رکھنے کا شبہ کیا جا سکتا۔

مجھے پورا یقین تھا کہ ظفر عملی طور پر اس مہم میں شریک نہیں ہو سکا تھا لیکن اس نے پس پردہ رہتے ہوئے اس امر کا پورا پورا بندوبست کر لیا ہو گا کہ حفاظتی تدابیر میں کوئی کمی نہ رہ سکے۔ اس نے میری موجودگی میں اشرف خان کو اپنا پورا پلان سمجھایا تھا جس کی رو سے ایس آئی ایف کے کم از کم تین مسلح افراد کو ایسی جگہ موجود ہونا چاہیے تھا جہاں سے وہ بوقت ضرورت میری مدد کے لیے آ سکیں۔

ٹھیک سات بجے مجھے اپنی کار کے عقب نما آئینے میں ایک کار کے روشن ہیڈ لیمپس نظر آئے۔ وہ کار ریلوے لائن عبور کر کے میری ہی طرف آ رہی تھی۔ اس کی رفتار بہت سست تھی اور ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے کار چلانے والے کو اپنے آس پاس کسی کی تلاش ہے میں اپنی ڈرائیونگ سیٹ پر چوکنا ہو گیا۔

اسے کسی کی تلاش تھی جب کہ وہاں قرب و جوار میں میری گاڑی کے علاوہ کوئی کار موجود نہیں تھی اس لیے یہ کار سیدھی

...نور کی۔

...سامنے ماڈل کی سفید ٹویوٹا کرولا تھی۔ اس کی ڈرائیونگ سیٹ
...پر ایک تنومند اور جھگڑالو تیوروں والا شخص براجمان تھا جب کہ
...برابر میں شری مان سنگھ دھنسا ہوا تھا۔

...گاڑی رکنے سے پہلے شری مان سنگھ نے بھی مجھے دیکھ لیا اور
...گاڑی رکی تو شری مان سنگھ اپنے بائیں طرف سرک کر کھڑکی
...قریب ہو گیا تھا۔

"اپنی گاڑی یہیں کہیں پارک کر کے لاک کر دو۔" اس نے
...باہر جھانک کر مجھ سے کہا "ایک ہی کار میں باتیں کرتے ہوئے آرام
...سے چلیں گے۔ واپسی پر اپنی گاڑی لے لینا۔"

اس کی اس تجویز ہمارے طے شدہ منصوبے سے متصادم تھی۔
...منصوبے کے حصے کے آغاز پر ٹرک میں چھپے ہوئے ایس ٹی ایف
...کے لوگ میری کار کی شہزادی رجحان کر اپنی ڈیوٹی کا آغاز کرنے
...تھے۔ اپنی کار چھوڑ کر سفید کرولا میں سفر کرتا تو ممکن ان کے قریب
...سے گزر جاتا اور رات کے اندھیرے میں انہیں پتا بھی نہ چلتا کہ
شری مان سنگھ مجھے کب اپنے ہمراہ ویرانے کی طرف لے گیا ہے۔

"خدا کا خوف کرو شری جی!" میں نے اس کی تجویز سنتے ہی کہا۔
"آج کل شہر کے بھرے پرے بازاروں میں لوگوں سے گاڑیاں چھینی
جا رہی ہیں اور تم مجھے اس ویرانے میں گاڑی چھوڑنے کا مشورہ
دے رہے ہو۔ یہاں تھوڑی ہی دیر میں اٹھا کر لے جائیں گے اور پھر
گاڑی کا کیا ہوا اس کے سائے کا بھی پتا نہیں چلے گا۔"

"پھر گاڑی واپس گھما لو۔ ٹرک اسٹینڈ کے علاقے میں ساری
رات لوگوں کا آنا جانا رہتا ہے۔ گاڑی وہیں کسی دکان یا ڈھابے پر
چھوڑ دینا۔ وہاں کوئی خطرہ نہیں ہوگا۔"

"فالتو وقت برباد ہوگا۔" میں نے اس کے اصرار کا زور
توڑنے کے لیے سختی سے کہا "ہم اپنی اپنی گاڑیوں میں ہی چلیں
گے۔ تمہارا موڈ ہو تو رات ساحل پر گزار لینا۔ میں فارغ ہو کر
واپس لوٹنا چاہتا ہوں۔ میری گاڑی موجود ہوگی تو تمہیں کوئی
زحمت نہیں ہوگی۔"

"پھر تم میرے ساتھ آ جاؤ!" اس نے آخری حربہ آزماتے
ہوئے کہا "تمہاری کار میرا ڈرائیور چلا لے گا۔" اس کی بات پوری
ہوتے ہی اس کا ڈرائیور اپنی سیٹ چھوڑ کر نیچے اتر گیا۔

اس کی وہ تجویز میرے لیے غیر متوقع تھی۔ اپنا منصوبہ طے
کرتے ہوئے میں نے یہ سوچا ہی نہیں تھا کہ وہ کسی ڈرائیور کے
ساتھ آئے گا۔ میرا خیال تھا کہ وہ اکیلا ہوگا اور میں آسانی کے ساتھ
اپنی گاڑی میں سفر جاری رکھنے میں کامیاب ہو جاؤں گا مگر وہ میری
...پیش بندی پر تلا ہوا تھا۔

"اگر مجھے اپنی کار میں اغوا کر کے کہیں اور لے جانے کا
ارادہ ہے تو اسے ذہن سے نکال دو۔" میں نے تنگ آ کر ہنستے ہوئے
کہا "ورنہ اپنی اپنی گاڑی میں چلو۔ میں تمہارے پیچھے آتا
رہوں گا۔"

"میری نیت خراب ہوتی تو آگے چل کر بھی گڑبڑ کر سکتا ہوں۔ تم
بلاوجہ بات کا بتنگڑ بنا رہے ہو۔ جب تم یہیں سے میری نیت پر شبہ
کر رہے ہو تو ہٹ میں پہنچنے کے بعد کیا ہوگا؟ وہاں تم پوری طرح
میرے رحم و کرم پر ہو گے۔"

"وہ بعد کی بات ہے۔" میں نے جھلا کر کہا "اس وقت تو وہی
ہوگا جو میں کہہ رہا ہوں ورنہ آج کی ملاقات کو ختم سمجھو۔ بعد میں
ہم کسی اچھے وقت پر دوبارہ مل سکتے ہیں۔"

"تم بہت ضدی ہو۔" وہ بے بسی کے ساتھ ہنستے ہوئے بولا۔
"جس بات پر اڑ جاتے ہو اس پر سے تمہیں ہلانا مشکل ہو جاتا
ہے۔ یہ ملاقات میری نہیں بلکہ تمہاری مرضی سے ہو رہی ہے۔ میں
نے بہت مشکل سے وقت نکال کر تمہارے لیے ایک خوب صورت
دعوت کا اہتمام کیا ہے اور تم میرے سارے بندوبست کو خاک میں
ملانے پر تلے ہوئے ہو۔ خیر تم جس طرح چاہو میرے پیچھے چلے آؤ۔
باقی باتیں ہٹ پر ہی ہو جائیں گی۔"

اس کا جسیم ڈرائیور پھرتی کے ساتھ اپنی نشست سنبھال کر
آگے روانہ ہو گیا اور میں بھی مرسڈیز کا انجن اسٹارٹ کر کے تیزی کے
ساتھ اس کے پیچھے روانہ ہو گیا۔

میرے ذہن میں رہ رہ کر یہ بات چبھ رہی تھی کہ شری مان سنگھ
مجھے اپنی ہی گاڑی میں لے جانے پر کیوں مصر تھا حالانکہ ہٹ پر
پہنچنے کے بعد میں ویسے بھی پوری طرح اس کے رحم و کرم پر ہوتا اور اگر
وہ میرے ساتھ کوئی چال ہی چلنی چاہ رہا تھا تو اسے اس کے لیے
ہٹ پر بہتر مواقع میسر ہوتے۔ لمحہ بھر کے لیے مجھے خیال آیا کہ شاید
اس نے ہٹ کا سرے سے کوئی بندوبست ہی نہیں کیا تھا اور مجھے
بہلا پھسلا کر راستے ہی سے اغوا کرنے کا منصوبہ بنائے بیٹھا تھا۔ میں
ایک بار اس کی کار میں سوار ہو جاتا تو وہ راستے میں موقع پا کر مجھے
بے ہوش کر سکتا تھا اور ایسی حالت میں اپنے کسی بھی محفوظ ٹھکانے
پر قید کر سکتا تھا لیکن مجھے فوراً ہی وہ خیال اپنے سر سے جھٹک دینا
پڑا کیونکہ وہ خود ہی ہٹ پر کسی پرتکلف ضیافت کا ذکر کر چکا تھا جس
کا مطلب تھا کہ اس کے پروگرام میں ہٹ کا انتظام شامل تھا۔

سفید کرولا کے پیچھے سفر کرتے ہوئے میں نے یہ بات بھی نوٹ
کی کہ اس کار پر سفارتی نمبر پلیٹ کے بجائے کراچی کی عام نمبر پلیٹ
لگی ہوئی تھی۔ عام حالات میں وہ کوئی غیر معمولی بات نہیں ہوتی
کیونکہ بیشتر سفارت کار اپنی نجی مصروفیات اور خاص طور پر تفریحی
سرگرمیوں کے دوران میں لوگوں کی توجہ سے بچے رہنے کے لیے اپنی
سفارتی شناخت کو خفیہ رکھنے کو ترجیح دیتے ہیں لیکن یہاں معاملہ
شری مان سنگھ جیسے چالاک سیکرٹ ایجنٹ کا تھا اس لیے میں خود کو ہر
معمولی سے معمولی بات پر توجہ دینے کے لیے مجبور پا رہا تھا۔

کراچی کے ساحلی تفریحی مقامات پر شہری سہولیات اور تحفظ
کی عدم فراہمی کی وجہ سے رات میں آمدورفت کا رجحان نہیں پایا

جاتا۔ سمندری تفریحات کے دلدادہ لوگوں کی دوڑ شہنا گلفشن تک
محدود رہتی ہے۔ رات میں ہاکس بے اور سینڈز پٹ کے دور افتادہ
اور تاریک سواحل کا رخ کرنے والوں کی تعداد نہ ہونے کے برابر
ہوتی ہے۔ ان میں وہی غیر ملکی نظر آتے ہیں جو رات کے سناٹے
میں، ساحلی ریت پر کچھوؤں اور کیکڑوں کی مست خرامی کے نظارے
دیکھنے کے شوق میں اپنے مقامی میزبانوں کے ساتھ مہم جوئی پر نکل
پڑتے ہیں اور پھر سمندر کے بپھرے ہوئے پانیوں میں بھی پاؤں تر
کر لیتے ہیں۔ اسی وجہ سے ٹول ٹیکس پوسٹ کے دو نفری عملے نے
قدرے حیرت کے ساتھ پیسے وصول کر کے دونوں گاڑیوں کو ٹیکس
ٹوکن دیے اور ہمارا ویرانے کا سفر شروع ہو گیا۔

طویل مسافت طے کرنے کے بعد جب رات کے لامتناہی
سناٹے میں سمندر کی سرکش موجوں کا دھیما دھیما شور سنائی دینے لگا
تو اندھیرے میں دور تک پھیلتی ہوئی ہیڈ لیمپس کی روشنی میں کہیں
کہیں ہٹس کے آثار بھی نظر آنے لگے۔ پھر اسی انتظار میں سڑک
کے کنارے ایک خستہ حال ٹرک کا ہیولا بھی نظر آیا جو ایک ہی جگہ
ٹھہرا ہوا تھا۔ ٹرک نظر آتے ہی مجھے اپنے سر پر سے ایک بڑا بوجھ
اترتا ہوا محسوس ہوا۔

دونوں گاڑیوں کی رفتار خاصی تیز تھی لیکن اس وقت ہم ٹرک
سے خاصی دور تھے کہ اچانک ٹرک کے سائلنسر سے دھوئیں کا ایک
مرغولہ خارج ہوا، اس کی عقبی بتیاں روشن ہوئیں اور ٹرک آہستگی
کے ساتھ حرکت میں آتا ہوا نظر آیا۔ شاید وہ لوگ اپنی ذات کو
ہر شک و شبے سے بالاتر رکھنے کے لیے، ہر گاڑی کی آمد پر اسی طرح
ٹرک اسٹارٹ کرنے میں پیش قدمی کر رہے تھے اور شاید کوئی شیراؤ نظر
نہ آنے پر دوبارہ ٹرک کا انجن بند کر لیتے تھے۔

آناً فاناً میں، ہم کچے سے رینگ کر سڑک پر آتے ہوئے
نصف باڈی والے ٹرک سے آگے نکل گئے۔ اندھیرے اور تیز
رفتاری کی وجہ سے میں ٹرک کے کیبن کا جائزہ نہیں لے سکا لیکن
آگے نکل جانے کے بعد، میں نے عقب نما آئینے میں دیکھا کہ میری
کار کے پیچھے ہی ان لوگوں کے ٹرک نے رفتار پکڑ لی تھی۔

چند ہی منٹ بعد ہم ساحل کے متوازی بنی ہوئی سڑک پر آگئے
جہاں دائیں ہاتھ پر شور زدہ ویرانہ پھیلا ہوا تھا اور بائیں طرف
ہٹس کی قطار سے آگے سمندر کا کنارا تھا۔

کاروں کے مقابلے میں ٹرک کی رفتار بہت زیادہ سست نہیں
تھی۔ خاک دھول میں اٹا ہوا ہونے کی وجہ سے وہ خستہ حال ضرور
نظر آیا تھا لیکن میری گاڑی سے اس کا فاصلہ بتا رہا تھا کہ ٹرک کا
انجن بہت مضبوط اور جاندار تھا۔ جس کے سہارے وہ گھنٹوں
ہمارا کامیاب تعاقب کر سکتے تھے۔

لیکن وہ سلسلہ زیادہ دیر تک جاری نہیں رہا۔ اچانک شری مان
سنگھ کی کار کی رفتار کم ہوئی اور وہ بائیں طرف ایک کچے راستے پر
گھوم گئی جو ایک وسیع دو منزلہ ہٹ کی طرف جا رہا تھا۔ میں نے
اس کی تقلید کی اور چند ثانیوں بعد ٹرک غراتا ہوا آگے نکل گیا۔
ہمارے پہنچنے سے پہلے اس ہٹ پر ایک سیاہ مرسڈیز
موجود تھی اور ہٹ کے بعض حصوں سے جھانکنے والی روشنی
بتا رہا تھا کہ وہ ہٹ اس وقت بھی آباد تھا۔ میں اپنی کار
کر کے نیچے اترا تو میرے کانوں میں جنریٹر کا ہلکا سا شور
ہٹ میں روشنی کے بارے میں میرا اندازہ درست ثابت
ان لوگوں نے اپنی ضروریات کے لیے وہاں کسی طاقت ور
جنریٹر کا بندوبست کیا ہوا تھا۔

ہماری گاڑیاں رکتے ہی ہٹ کی دیوار کے سائے سے ایک
دراز قامت سایہ نکل کر ہمارے سامنے آگیا۔ آدمی
کے پیچھے، ہلکے کپڑوں میں ملبوس اس دراز قامت شخص کی
میں پُراسرار اور مشتاق تیز چمک کوند رہی تھی۔ خنک ہوا
اپنے بچاؤ کے لیے اس نے ایک پرانا اونی کوٹ پہنا ہوا
بھی اونی ٹوپی اوڑھ رکھی تھی۔ اپنی وضع قطع سے
جاں نثار اور وفادار قبیلے کا فرد معلوم ہو رہا تھا۔

اس نے سب سے پہلے شری مان سنگھ کو سلام کیا
مطلب تھا کہ شری مان سنگھ اس ہٹ پر اجنبی نہیں بلکہ
آتا جاتا رہتا تھا۔

"کیا حال ہے احمد؟" شری مان سنگھ نے اپنائیت کے
اس کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر پوچھا۔

"بس صاحب، کرم ہے مولا کا۔" اس نے
پھر قدرے رازدارانہ لہجے میں بولا "اس لوگ اندر
سوڈا فریج میں ہے اور پانی کی ٹنکی فل ہے۔ جنریٹر بھی
کے لیے پیٹرول کا بندوبست ہے اور کوئی کام ہو تو میں ادھر ہی
گا۔"

"یہاں ٹھنڈ اور اوس میں بیمار پڑ جاؤ گے۔" شری مان سنگھ
نے ہمدردی سے کہا "ادھر آگے برآمدے میں چلے جاؤ
زیادہ وقت اندر ہی گزاریں گے۔"

وہ عارفانہ انداز میں دھیمے سے ہنسا اور بولا "صاحب ہم
سمندر کے کیڑے ہیں۔ سردی اور گرمی میں اسی پانی سے
رہتے ہیں۔ ٹھنڈ اور اوس ہمارا کچھ نہیں بگاڑتی۔ ہاں ریت
نکلنے والے زہریلے کیڑوں سے ڈر لگتا ہے۔ آپ بھی باہر
خیال رکھنا۔ یہ کیڑے چاندنی راتوں میں زیادہ نظر آتے ہیں۔"

احمد کے تعارف کے لیے وہ مختصر کافی تھی
قبیلے کا کوئی مقامی تھا جو اپنی سہل پسندی کی وجہ سے
خیار کھنے کے ہٹس کی چوکیداری پر گزارہ کر رہا تھا۔
سینڈز پٹ کے علاقے میں اپنا ہر جگہ کاروبار
کرتا تھا۔ انہیں ہٹس کے مالکان سے ملنے والی
فائدہ یہ تھا کہ چھٹی کے دنوں میں تفریح کے لیے ادھر
لوگوں کو سو پچاس روپے لے کر اپنے ہٹس کے ساحل

کے بکھرے بکھرے" شہابی رخساروں پر دونوں طرف گہرے گڑھے پڑ گئے جنہوں نے اس کی کشش میں اور اضافہ کر دیا۔

"خوش ذوق معلوم ہوتے ہو۔" وہ میرے ساتھ صوفوں کی طرف بڑھتے ہوئے بولی "پڑھے لکھے اور شائستہ لوگوں سے مل کر ہمیں بہت خوشی ہوتی ہے۔ تم اسٹرانگ لیتے ہو یا لائٹ؟"

میں نے گھوم کر اس کی طرف دیکھا پھر آہستگی سے کہا "سیدھا! نو مکسنگ!"

"ہاؤ سویٹ!" وہ خوشی سے اچھل پڑی "ہم بھی سیدھی پیتے ہیں۔ شراب جب تک پگھلی ہوئی آگ کی طرح حلق اور چھاتی کو نہ جلائے مزہ نہیں دیتا لیکن شری کہتا ہے کہ خالص شراب عمر کو کم کر دیتی ہے۔"

"تمہیں قدرت نے اتنا حسین بنایا ہے کہ تمہاری عمر تو ہمیشہ ٹھہری ہی رہے گی۔ سو برس کی ہو کر بھی جوانی کی نظر آؤ گی۔ پھر اس پرہیز سے فائدہ؟" میں نے اسے خوش کرنے اور ماحول میں گھل مل جانے کی نیت سے کہا اور وہ بے تحاشا خوش ہوئی۔ ایسی بھرپور اور والہانہ تعریف شاید اس نے پہلی بار سنی تھی۔

میں نے کن انکھیوں سے دیکھا کہ دونوں میں سے کسی مرد نے میرے بے تکلفانہ تبصرے پر ناک بھوں نہیں چڑھایا تھا۔ میں باربرا اور مونی سے ہاتھ ملا کر صوفے پر بیٹھ گیا اور بلی ہمارے لیے گلاس بنانے لگی۔

اس ملاقات کے بارے میں شروع ہی سے میرے ذہن میں خدشات موجود تھے اس لیے میں ہر لحظے بہت ہوشیار اور چوکنا رہا تھا۔ باہر گاڑی کے پینل کھولنے بند کرنے سے پہلے میں نے دیکھ لیا تھا کہ وہاں احمد کے علاوہ اور کوئی ذی روح موجود نہیں تھا یا کم از کم نظر نہیں آ رہا تھا۔ اس کے بعد بلی سامنے آئی تو اس کی شخصیت بہت بے ضرر بلکہ دلچسپ نظر آئی۔ اس کی گفتگو کا انداز منفرد تھا۔ وہ تعلیم یافتہ بھی نظر آتی تھی اور اگر اس نے مرسڈیز کے حوالے سے اپنے کسی دوست عاشق کا ذکر نہ کیا ہوتا تو میں یہی سمجھتا کہ وہ کسی مال دار گھرانے کی بگڑی ہوئی لڑکی ہے کیونکہ ان دنوں مصر کے متمول خاندانوں کی لڑکیوں اور عورتوں میں بے باکانہ انداز میں گفتگو کرنے کا رجحان روز بروز ترقی پذیر تھا بلکہ بعض فیشن زدہ لڑکیاں تو خود کو ترقی پسند ظاہر کرنے کے لیے گفتگو میں چھوٹی موٹی گالیوں کا استعمال بھی ضروری سمجھنے لگی تھیں۔

باربرا نازک اندام اور قدرے سنجیدہ لڑکی تھی۔ وہ جینز اور جیکٹ میں ملبوس تھی اور دھیمی سوچ سوچ کر اکاؤنٹ کے گھونٹ لے رہی تھی جیسے اس کا ذہن کسی فلسفیانہ مسئلے میں الجھا ہوا تھا۔ اس سے کسی مار دھاڑ یا ہنگامہ آرائی کی توقع نہیں کی جا سکتی تھی اور یہی حال مونی کا تھا۔ وہ کسرتی بدن کا مالک ضرور تھا لیکن اس کے بشرے سے ایسی بے حسی بے پروائی اور خوش حالی کا اظہار ہو رہا تھا جو میرے درجے کے غنڈوں جیسی لڑائی بھڑائی کی متحمل ہو ہی نہیں سکتی تھی۔

اس پوری محفل میں شری مان سنگھ اور اس کے اردگرد کے علاوہ مجھے کوئی ایسا فرد نظر نہیں آیا تھا جس کی وجہ سے مجھے اپنی سلامتی کو کوئی خطرہ محسوس ہوتا۔

بلی واضح طور پر ایک رنگین مزاج اور دل پھینک لڑکی تھی۔ ہو سکتا ہے کہ وہ پیشہ ور کال گرل ہی رہی ہو۔ اسی طرح دونوں مردوں سے آزادانہ دوستی اور کھلی چھوٹ کی عادی نظر آتی تھی۔ شاید مونی کی گرل فرینڈ بھی تھی کیونکہ ہماری آمد پر یہ دونوں ان ہی راز و نیاز میں مصروف رہے تھے۔ باقی شری مان سنگھ کی ذات ہو سکتی تھی۔ ان سب میں ایک قدر مشترک یہ تھی کہ وہ کھاتے پیتے دولت مند تھے۔ لیکن اس موقع پر ان کی یکجائی نے مجھے الجھن میں ڈال دیا تھا۔

اس وقت تک کہیں بھی خطرے کی کوئی علامت نہیں تھی اور دیکھا جائے تو یہ خوش باش اور بے فکرے لوگوں کی محفل معلوم ہو رہی تھی۔ جہاں میں دو جوڑوں کے درمیان پھنس گیا تھا۔ میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ شری مان سنگھ مجھے وہاں کیوں لایا اور مجھ سے کیا چاہتا تھا۔

اسی اثنا میں شری مان سنگھ کا ذاتی ملازم ایک ٹرالی دھکیلتا ہوا آیا جس میں سے اٹھنے والی ملی جلی اشتہا انگیز خوشبو... بھنے ہوئے گوشت کی خوشبو سب سے زیادہ نمایاں تھی۔

اسکاچ کے گلاس تیار کرنے کے بعد بلی "شری ان" کے بجائے "نہایت بے تکلفانہ انداز میں میرے قریب آ کر... بولا گیا۔

"ہم کہیں اور بیٹھ جائیں؟" مجھے اپنے وجود میں... بلی نے معصومانہ انداز میں پلکیں جھپکاتے ہوئے مجھ سے سوال کیا "تم کچھ بے آرام سے لگ رہے ہو۔"

"نن... نہیں، تم شوق سے یہیں بیٹھو۔ یہ تو میری خوش قسمتی ہے کہ تم کو پورے کمرے میں یہی جگہ پسند آئی۔ بس مجھے اپنے اکیلے پن کا خیال آ گیا تھا۔" بوکھلاہٹ کے ابتدائی جملے کے بعد میں نے فوراً ہی خود کو سنبھال لیا۔

"ایک تو تم خود اچھے ہو پھر تمہارا کلام اتنا اچھا ہے۔" وہ ہنستے ہوئے بولی "ایسا لگتا ہے جیسے کوئی گینڈے کا سر توڑنے والا آ گیا ہو... نے تو آج ہمیں تم ہی سے ملوانے کے لیے بلایا ہے۔ سچ بتاؤ کیا ہو؟"

"گینڈوں کے سر توڑتا ہوں۔" میں نے سنجیدگی سے کہا... کمرا قہقہوں سے گونج اٹھا۔

ادھر ادھر کی باتوں اور خوش گپیوں میں وقت گزرتا رہا۔ میں نے محسوس کیا کہ بلی بے تکلفانہ چھیڑ چھاڑ کر کے میرے اعصاب پر حاوی ہونے کی کوشش کر رہی تھی۔ ساتھ ہی اس کی کوشش بھی تھی کہ میرے معدے میں شراب کی مقدار بڑھتی...

باقی رہ گیا۔
پھر اچانک ہی میرے ذہن میں ایک دھماکا ہوا۔ شراب اور بلی!

شری مان سنگھ نے یہ دیکھ لیا تھا کہ میں نے اس کے بھرے مجمع میں اپنی جان کی پروا کیے بغیر اس کے محافظوں کو غیر مسلح کر کے ان لوگوں کو یرغمال بنا لیا تھا۔ پھر نتائج کی فکر کیے بغیر پوری بے خوفی کے ساتھ وہ ہتھیار انہیں لوٹا بھی دیے تھے۔ اس وقت بے وقوف دربانوں کی تو نیت بھی دو میں ہی جاتی تھا لیکن شری مان سنگھ کے نقطۂ نظر سے وہ میری بے جگری اور دلیری کا ایک شاندار مظاہرہ تھا۔

اس تجربے کی بنا پر شاید شری مان سنگھ نے یہ رائے قائم کر لی تھی کہ وہ محض طاقت کے بل پر مجھے جھکانے میں کامیاب نہیں ہو سکے گا اس لیے اس نے ان دونوں ہتھیاروں کو بیک وقت آزمانے کا فیصلہ کر لیا جو دنیا کے کسی بھی مرد کو زیر کرنے کے لیے نو گلور جد رکھتے ہیں۔

اس وقت تک اس نے مجھ سے کام کی کوئی بات نہیں کی تھی۔ دوسری طرف بلی اس کے ایما پر مجھے نہ صرف تیزی سے شراب پلائے جا رہی تھی بلکہ اپنی شوخ اداؤں سے مجھے مشتعل کرنے کی ہر ممکن کوشش کر رہی تھی۔ دوسری طرف مجھے ترغیب دلانے کے لیے وہ خاصی نازیبا صورت میں بازو کے ساتھ لگ بیٹھا تھا اور شری مان سنگھ کسی تجربہ کار گدھ کی طرح الگ بیٹھا چور نظروں سے بلی کی کارکردگی کا جائزہ لے رہا تھا۔

شری مان سنگھ کی اس تباہ کن غلطی کا ادراک ہوتے ہی میں اپنے آپ کو کوسنے لگا جب میں نے بلی کو چڑانے کی نیت سے اسکاچ پینے کی فرمائش کی تھی۔

اس وقت صورت حال یہ تھی کہ بلی نے پہلے گلاس کے بعد اسکاچ کی ایک بوند بھی نہیں پی تھی۔ وہ جتنی پی چکی تھی گلاس میں صرف سوڈا ڈال کر اسی کو پورا کر لیتی تھی جب کہ مجھے وہ ہر بار خالص اسکاچ دیے جا رہی تھی۔

مجھے اپنی حد کا بخوبی اندازہ تھا لیکن اس نازک مرحلے پر میں ذہن کے ساتھ ساتھ جسمانی طور سے بھی بچنا چاہ رہا تھا اس لیے بلیو وسکی کے تین لارج پیگ بمشکل ہضم کر لینے کے بعد میں نے فوری طور پر نشے میں آ جانے کی اداکاری شروع کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

ان حالات میں میرے لیے بس یہی ایک طریقہ رہ گیا تھا جس پر عمل کر کے میں شری مان سنگھ کو کھل کر سامنے آنے پر آمادہ یا مجبور کر سکتا تھا۔

مجھے اس حقیقت کا اعتراف کرنے میں کوئی عار نہیں کہ بلی صنف نازک میں صنف مخالف کے لیے بے پناہ مقناطیسی کشش موجود تھی۔ اس کے ساتھ بیٹھے بیٹھے کئی بار میرے دل میں یہ خواہش پوری شدت سے بیدار ہوئی تھی کہ اس کے نرم و گداز سراپے سے ہم آغوشی کا کچھ نہ کچھ خراج وصول کیا جائے لیکن اس وقت تک میں بیئر دسکی پینے کے باوجود فرزانگی کا مظاہرہ کر رہا تھا اس لیے کسی بھی نامناسب حرکت سے گریز کر رہا تھا لیکن نشے میں آنے کی اداکاری شروع کرتے ہی میں قدرے بے راہ روی کا مظاہرہ کر سکتا تھا۔ اس لیے میں نے اپنے لہجے کو بوجھل اور قدرے لکنت آمیز بناتے ہوئے مدافعانہ طرز عمل کو خیرباد کہہ دیا۔

جارحانہ حملے کے زیر اثر کی جانے والی ابتدائی چھیڑچھاڑ کو بلی نے خوشگوار حیرت کے ساتھ قبول کر لیا۔ اس کے نزدیک وہ اس کی کامیابی تھی کہ اس کا جادو میرے سر چڑھ کر بول رہا تھا۔

میں ایک مدت دراز سے شراب نوشی کی قبیح عادت میں مبتلا تھا لیکن شراب پی کر کبھی بھی اپنے آپے سے باہر نہیں ہوا تھا۔ اس کے برعکس میں نے بارہا شائستہ لوگوں کو تو دو پیگ پینے کے مظاہرے کے نتیجے میں کھوپڑی سے باہر ہوتے دیکھا تھا اور اچھی طرح جانتا تھا کہ خمار میں چور ہونے کے بعد آدمی کیا رنگ دکھانے لگتا ہے۔

آنکھوں میں خمار لانے کے لیے مجھے کسی اداکاری کی ضرورت نہیں تھی۔ میں جتنی پی چکا تھا وہی آنکھیں لال کرنے کے لیے کافی تھی البتہ لب و لہجے میں بگڑے ہوئے شرابیوں والی ہکلاہٹ، تھوک اور تکرار میں بتدریج اضافہ کرتے ہوئے جب میں نے بلی کو ذرا زیادہ پریشان کرنا شروع کیا تو اس نے بے بسی کے ساتھ استفسار طلب نگاہوں سے شری مان سنگھ کی طرف دیکھا اور اس نے اپنے سر کی خفیف سی جنبش سے بلی کو سب سہنے کا اشارہ دے دیا۔

"تم نہیں تھک رہے ہو۔" بلی نے میرے شانے پر ہاتھ رکھ کر میرے کان کے نیچے سرگوشی کی۔ اس کے مہکتے ہوئے وجود کے لمس اور چہرے سے ٹکراتے ہوئے گرم سانسوں نے میرا ذہن بوجھل کر دیا۔

"ہم کہاں بھاگے جا رہے ہیں۔ رات اپنی ہے، یہ آرام دہ بیٹھک اپنا ہے۔ پھر تم اتنے بے صبر کیوں ہوئے جا رہے ہو؟" وہ اسی سرگوشیانہ لہجے میں کہہ رہی تھی۔ "اور کچھ نہیں تو ذرا راوی اور سنگھ جی کی شرم کرو۔"

"شرم تم کو مگر نہیں آتی۔" میں نے فضا میں ہاتھ لہرا کر ہانک لگائی۔ "جس نے کی شرم، اس کے پھوٹے کرم۔ اب کہو تو یہی خیال مانگوں میں سندور۔"

"بس، بس اب تھوڑی دیر چپ رہو۔" اس نے میرے رخسار کو تھپتھپاتے ہوئے کہا۔ "دیکھو غور سے سنو! کیسی بڑی کتنی خوب صورت غزل گا رہی ہے۔" اس کے انداز میں یک بیک بے پروائی آ گئی تھی۔

"وہ اپنے مرد کے بل پر گاتی ہے۔" میں نے کھینچ کھینچ کر کہا۔ "جس دن بیگ جیت سنگھ نے اسے چھوڑ دیا، وہ گانا بجانا بھول جائے

گی۔۔۔" میں نے رک کر دو تین ہچکیاں لیں اور اپنا سر صوفے کی پشت گاہ سے ٹکا کر بات وہیں ادھوری چھوڑ دی۔

میں نے ادھ کھلی آنکھوں سے دیکھا کہ شری مان سنگھ میری حالت دیکھ کر پسندیدگی کے انداز میں سر ہلا رہا تھا۔ پھر وہ اپنی جگہ چھوڑ کر روی اور پارو کے پاس پہنچ گیا۔

میں نے اچانک آنکھیں کھول دیں اور ایک جھٹکے کے ساتھ جھوم کر میز پر سے سگریٹ کا پیکٹ اٹھایا۔ للی بہت غور سے میرا جائزہ لے رہی تھی اور اس کے چہرے پر شوخی کی جگہ سنجیدگی نے لے لی تھی۔

میں نے سگریٹ نکال کر دانستہ فلٹر کے بجائے تمباکو والا سرا ہونٹوں میں دبا لیا۔ دیا سلائی سلگانی چاہی تو وہ ٹوٹ کر گرفت سے نکل گئی۔ تیسری دیا سلائی بمشکل روشن ہوئی تو فلٹر نے آگ پکڑنے سے انکار کر دیا۔ دیا سلائی ختم ہونے لگی تو میں نے اسے یوں ہی قالین پر پھینک دیا۔

للی نے بوکھلا کر اپنے سینڈل کے تلے سے وہ دیا سلائی بجھا دی اور میرے دہانے سے سگریٹ الگ کرتے ہوئے بڑبڑائی "اب تم کام سے گئے۔ ہمیں کچھ شرابیوں سے چڑ ہوتی ہے۔ برداشت نہیں کر سکتے تو اتنی پیتے کیوں ہو؟ اب تمہیں الٹی اور سیدھی سگریٹ کی بھی تمیز نہیں رہی۔"

"الٹی!" میں نے دبے لہجے میں حیرت سے دہرایا۔ "تو تم ہی ایک سگریٹ سلگا دو۔ تمہارے ہونٹوں سے تو وہ ویسے ہی جل اٹھے گی۔ کیا خوب صورت باتیں ہیں تم نے! اسی یاقوت کے ڈلے۔۔۔!"

وہ ہنس پڑی "چڑھ گئی ہے پھر بھی ہمیں بنانے سے باز نہیں آتے۔ معلوم ہوتا ہے کہ جھوٹ اور شاعری سارے ہی مردوں کی گھٹی میں پڑی ہوئی ہے۔"

پھر وہ کھڑے کھڑے میرے لیے سگریٹ سلگانے لگی۔ اس نے ہاتھ سے سگریٹ لیتے ہوئے میں نے اسے کھینچ کر صوفے پر بھی گرا لیا اور وہ اوپر سے ادھر کسی ہوئی ڈھیر ہو گئی۔

للی کی ہلکی سی اضطراری آواز پر شری مان سنگھ چونک کر ہماری طرف متوجہ ہو گیا۔ اس وقت تک وہ روی اور روپا کے ساتھ بہت دھیمی آواز میں باتیں کرتا رہا تھا۔

"ہوشیار رہنا!" اس نے میری موجودگی کو گویا نظر انداز کرتے ہوئے للی سے کہا "یہ اب خطرناک ہوتا جا رہا ہے۔ میں چند منٹ میں اس کا بندوبست کرتا ہوں۔"

"مجھے یہ اچھا لگ رہا ہے۔" للی نے ہنستے ہوئے کہا "جھٹکے کے بعد تو سالے کا روپ کچھ اور نکھر آیا ہے۔"

"ہائے!" میں اپنے سینے پر ہاتھ مار کر کراہا "کیا بات ہے کہ اب عورتوں کے بھی سالے ہونے لگے ہیں۔ سالے، یار سالے، بیچ بچا کرا دے۔۔۔"

میں نے شکستہ لہجے میں بے تکی بکواس شروع کر دی۔ جو کچھ میرے منہ میں آ رہا تھا وہ میں بکے جا رہا تھا اور عجیب بات یہ تھی کہ اپنی ان حرکتوں سے مجھے ایک عجیب سا ذہنی سکون بھی مل رہا تھا۔ بغیر سوچے سمجھے بولنے کی آزادی نے شاید میرے ذہن کی کچھ گرہیں کھولنی شروع کر دی تھیں۔

"یار! اب کیا کر رہے ہو؟" للی نے میرے دہانے پر ہاتھ رکھ کر شری مان سنگھ سے کہا "روی اور پارو کو باہر بھیج دو۔ یہ بھی چاندنی رات میں ساحل پر چہل قدمی کا مزہ لے لیں گے۔ یہ ایک بار نشے میں بے سدھ ہو کر سو گیا تو پھر صبح ہی کی خبر لائے گا۔ اب اس سے نمٹ ہی لینا چاہیے۔"

"ہم جا رہے ہیں ڈارلنگ!" روی نے بوجھل آواز میں کہا "پارو خود کھلی ہوا میں نکلنے کے لیے بے چین ہے۔ تم یہاں عیش کرو۔ فی الوقت ہو گڈ نائٹ اینڈ گڈ لک!"

وہ پارو کی کمر میں ہاتھ ڈال کر اسے اسی طرف لیتا چلا گیا جدھر سے ہم ڈرائنگ روم میں داخل ہوئے تھے۔

شری مان سنگھ نے اپنی جگہ پر جا کر میز سے گلاس اٹھایا اور ایک لمبی چسکی لینے کے بعد گلاس سمیت ہماری ہی طرف آ گیا۔ اس وقت اس کی آنکھوں میں شیطانی چمک پیدا ہو چکی تھی۔ للی میرے برابر میں آ بیٹھا اور للی اٹھ کر ہٹ کے اندرونی حصے کی طرف چل دی۔

"کون سی لڑکی کیسی ہے؟" للی کے چلے جانے کے بعد شری مان سنگھ نے میرے قریب کھسک کر پوچھا۔

"یہ تو رات مجھے ڈبا ڈبا کر مار رہی ہے۔" میں نے نیم وا آنکھوں سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے لڑکھڑاتی ہوئی آواز میں کہا۔ "ایسی ونڈرفل لونڈیا بہت مدت بعد دیکھی ہے۔ یہ تو میرے ہوش و حواس پر چھا گئی ہے۔"

"تم چاہو تو یہ تمہاری ہو سکتی ہے۔۔۔" اس نے اشارہ دیا لیکن میں نے یکے بعد دیگرے دو ہچکیاں لے کر ایک مرتبہ پھر اپنا سر صوفے کی پشت گاہ پر ڈال دیا۔

شری مان سنگھ نے میرے اوسان بحال کرانے کے لیے پہلے ہولے ہولے پھر زور زور سے میرے دونوں رخساروں پر تھپڑ لگاتے ہوئے مجھے پکارا لیکن میں لمبی غوں غاں کر کے رہ گیا۔ اس کی کوششوں میں تیزی آنے والی شدت جب ناگواری کی سرحدوں میں داخل ہونے لگی تو میں نے دوبارہ ابھرنے کا سلسلہ شروع کر دیا۔ کبھی آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر منہ چلانے لگتا اور کبھی پوری طرح غافل ہو جاتا۔ اس دوران میں لڑکھڑاتے ہوئے لہجے اور ٹوٹے پھوٹے فقروں میں مہمل نعرے کے ساتھ اکا دکا بے معنی فقروں کا سلسلہ جاری رہا اور جب للی ایک گلاس کے ساتھ دوبارہ نمودار ہوئی تو شری مان سنگھ کے صبر کا پیمانہ لبریز ہو چکا تھا۔ اس نے للی کی مدد سے وہ گلاس زبردستی میرے منہ سے لگایا اور لبوں کا بہت نازک

زہر شربت میرے معدے میں اتار دیا گیا تھا کہ بہت زیادہ نشے کا عادی ایک سوڈانی تھا۔

"ہمیں اب اسے اس کے حال پر چھوڑ دینا!" شری مان سنگھ کی آواز میرے کانوں میں آئی "تھوڑی دیر بعد یہ اس قابل ہو سکے گا کہ ہم اس سے مذاکرات کر سکیں۔"

"یہ تم بھی کمال کے آدمی ہو۔" وہ بلی کی آواز تھی "ہر شخص سے اپنے جیسے سلوک کا تصور ہمارے لیے انوکھا ہے۔"

"یہ بہت عجیب اور حیرانی ہے۔" شری مان کی آواز غصیلی ہو گئی "ضد پر آ جائے تو جان تک کی پروا نہیں کرتا۔ یہ اور حالات سے راہ راست پر آنے والوں میں سے نہیں ہے۔ آج کل اپنی مادہ سے بچھڑا ہوا ہے۔ تم سے ملنے کے بعد خاصا پگھلا ہوا نظر آنے لگا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ تمہارے لالچ میں میرے جال میں پھنس جائے۔"

"ہاں شری! یہ تو تم کیا کرو۔ تم نے جو کچھ کہا ہم اس پر پورے خلوص سے عمل کر رہے ہیں لیکن تم نے یہ تو سوچا ہوتا کہ ہم کوئی عام بازاری عورت نہیں، تمہاری دوست ہیں۔"

"مگر صرف میری دوست نہیں ہو۔ تمہاری فہرست بھی خاصی لمبی ہے۔ مرد عورتوں کی نسبت تم خاصی بچکی ہو۔ دل پھینک قسم کے بہت کھاگ اور چالاک ہوتے ہیں۔ ان ہی عورتوں کو دانہ ڈالتے ہیں جن سے توقعات ہوتی ہیں۔ تمہاری شہرت سے واقف ہونے کے بعد ہی اس نے فیاضیوں کا سلسلہ شروع کیا ہوگا۔"

"تم یہ کام دوسرے سے بھی لے سکتے تھے۔" بلی نے شکایت کی۔ "ہمیں ہی کیوں آگے بڑھایا!؟"

"وہ حسین ضرور ہے مگر سوکھی سڑی لڑکیوں سے میں گھبراتا ہوں۔ پتا نہیں کب کس کی پسلیاں ٹوٹ جائیں۔ پھر آج کل ردی اس کے بارے میں سنجیدہ ہے۔ وہ اسے روک سکتا تھا۔"

"ردی کا باپ پاہو جیسی بے نام و نشان لڑکی کو مر کر بھی اپنی بہو نہیں بنائے گا۔ یہ موٹی سی بات ان دونوں کی عقل میں نہیں آ رہی۔ جس دن ردی کا باپ لندن آ کر اسے بیٹے سے عاق کرے گا اسی دن پاہو اپنے کنگال محبوب کو چھوڑ کر کسی کے ساتھ ہو جائے گی۔"

"ہمیں اب چپ ہو جاؤ، دیکھو شاید اسے ہوش آ رہا ہے۔ اسے صوفے پر گرا کر اس کا سر اپنے زانو پر رکھ لو۔" میرے بدن کی خفیف سی جنبش پر شری مان سنگھ کی اضطراری آواز ابھری۔

میرا خیال ہے کہ اس فرمائش پر بلی نے اسے ملامت آمیز نظروں سے گھورا ہوگا کیونکہ اس نے زبان سے ایک لفظ بھی کہے بغیر چند ثانیوں بعد شری مان سنگھ کی ہدایت کو عملی جامہ پہنا دیا۔

شری مان سنگھ کی ریشمی کا رد انداز تھا بہت لطیف اور سرور انگیز تھا لیکن میں اس سے زیادہ دیر تک لطف اندوز نہیں ہو سکتا تھا۔ اس لیے تھوڑی دیر بعد میں نے غنودہ اور بوجھل ہوئی آنکھوں کے ساتھ مسلسل مندی کا اظہار کرتے ہوئے رفتہ رفتہ آنکھیں کھول دیں۔

اس وقت بلی کا نسوانی چہرہ میرے اوپر جھکا ہوا تھا۔ جوں ہی نگاہیں چار ہوتے ہی... مسکرا کر بولی "شکر ہے کہ تم ہوش میں آ گئے۔ اب تم یہاں آرام کرو۔ میں ذرا کپڑے بدل کر آتی ہوں۔"

اس نے نرمی اور آہستگی کے ساتھ میرا سر صوفے پر ٹکایا اور وہاں سے چلی گئی۔

میں چند ثانیوں تک دبے نگاہوں سے اسی سمت میں دیکھتا رہا جدھر وہ گئی تھی پھر کسی مجروح و مظلوم شرابی کی طرح اس کے فراق میں بڑبڑانے لگا۔ شری مان سنگھ نے مجھے سہارا دے کر بٹھا دیا۔

"مجھے معلوم ہے کہ تم بہت محنتی اور ایماندار نوجوان ہو۔" شری مان سنگھ نے اپنی مکارانہ گفتگو کا آغاز کرتے ہوئے کہا "اور وعدے کے مطابق میرے لیے کام کر رہے ہو۔ میں اپنے دوستوں اور ساتھیوں کی بہت قدر کرتا ہوں اور اسی لیے میں نے آج بندوبست کیا ہے تاکہ تم خود دیکھ لو کہ میں تمہارا محسن نہیں دوست ہوں۔ میں چاہتا ہوں کہ تم مجھے اپنی اب تک کی کارکردگی کی رپورٹ سے مطلع کرو۔"

میں اس دوران میں خالی الذہنی کے عالم میں اس کا چہرہ تکتا رہا۔ جب وہ خاموش ہوا تو میں نے حسرت بھری آواز میں پوچھا "وہ کہاں چلی گئی؟"

غصے سے شری مان سنگھ کے چہرے کے خدوخال تک بگڑ کر رہ گئے۔ مجھے اندازہ تھا کہ میرے اس غیر متعلق سوال پر اس کی پیشانی تک سلگ اٹھی ہوں گی مگر اس نے خود کو بے قابو نہیں ہونے دیا اور نرمی سے بولا "وہ بھی آ جائے گی۔ سب کچھ ہو جائے گا۔ تم مجھے یہ بتاؤ کہ ملا سرکار کہاں ہے؟"

اس وقت میں نے ایک سیکنڈ کے ہزارویں حصے میں سوچا اور فیصلہ کر لیا کہ اس مرحلے پر مجھے بات آگے بڑھانی چاہیے۔ اگر میں ٹال مٹول سے کام لیتا ہوں یا ملا سرکار کی طرف سے اپنی لاعلمی کا اظہار کرتا تو میری ذات میں شری مان سنگھ کی دلچسپی ختم ہو جاتی پھر وہ تشدد کی راہ اختیار کر سکتا تھا۔ اس بارے میں اسے دوا کی امید دلا دی جاتی تو اس کا مصالحانہ رویہ برقرار رہ سکتا تھا۔

"ملا سرکار... وہ سرنگوں میں چھپا ہوا ہے۔" میں نے چونک کر کہا "کٹیوں کے علاقے میں ان لوگوں نے جنگل کے بیچوں بیچ کھود کر اندر ہی اندر جاتے بنائے ہوئے ہیں جن میں کوئی بھی ہمت نہیں کرتا۔ ملا ان ہی سرنگوں میں اپنے دوستوں کے ساتھ رہتا ہے۔"

میرا وہ امید افزا جواب سن کر شری مان سنگھ کا چہرہ چمک اٹھا۔

اس نے پہلے جیسی آواز میں پوچھا "اس کے دوست کون ہیں؟ تمہیں یہ خبر کس سے ملی ہے؟"
"مجھے نہیں معلوم کہ اس کے دوست کون ہیں۔ جن لوگوں تک میری رسائی ہے، میں ان سے آگے کسی کو نہیں جانتا۔ تم۔۔۔ کہاں چلی گئی؟" آخر میں، میں نے پھر شیپ کا مصرعہ جوڑ دیا۔
"ہاں! میں اسے ابھی بلاتا ہوں۔" شری مان سنگھ نے منہ بنا کر کہا اور للی کو آوازیں دینے لگا۔
"لیکن تم نے غزالہ کے بارے میں کچھ نہیں بتایا۔" میں نے اس سے شکوہ کیا۔
"ایک ہی بات کو بار بار دہرانا لاحاصل ہے۔" اس نے جواب دیا "میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ وہ دہلی میں ہے۔ میں اسے جلد از جلد یہاں بلانے کی کوشش کر رہا ہوں۔ اس سے آگے میرے بس کی بات نہیں ہے۔ دیکھنا ہوگا کہ وہ کب تک واپس آتی ہے۔"
"کون، وہ ہانگ کانگ والی لڑکی؟" میں نے تھوڑا آنکھوں سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے پوچھا۔
"ہاں نہیں، تمہیں کون الٹی سیدھی خبریں پہنچاتا رہتا ہے؟" وہ برا منہ بنا کر بولا "میں پہلے ہی تمہیں بتا چکا ہوں کہ وہ غزالہ نہیں شکنتلا دیوی ہے...."
اسی وقت للی جھنجھناتی ہوئی واپس آگئی۔ اس بار اس نے چست لباس کی جگہ ڈھیلا ڈھالا مردانہ شب خوابی کا لباس پہنا ہوا تھا۔
"یہ بار بار تمہیں یاد کر رہا ہے۔" شری مان سنگھ نے اسے آنکھ مار کر کہا "تھوڑی دیر کے لیے اس کے پاس بیٹھی رہو تاکہ یہ تسلی سے میری باتوں کا جواب دے سکے۔"
للی کھلکھلا کر ہنستے ہوئے میرے قریب آ بیٹھی اور بولی "تمہیں کیوں یاد کر رہے ہو؟"
اس لمحے تک میں اس کھیل میں دلچسپی لے رہا تھا لیکن للی کے آخری سوال میں کچھ ایسا بازاری انداز پنہاں تھا کہ مجھ پر یک بیک کراہت نے حملہ کر دیا اور میں اپنی جگہ چھوڑ کر کھڑا ہو گیا۔
"کیا بات ہے؟ اٹھ کیوں گئے؟ ہمارے پاس ہی بیٹھے رہو نا!" للی نے اصرار کر کے کہا۔
"رات خاصی ہو گئی ہے، اب مجھے چلنا چاہیے۔" میں نے شری مان سنگھ سے بوجھل لہجے میں کہا۔
"اب کہاں جاؤ گے؟" اس نے حیرت سے کہا "تمہاری حالت اس قابل نہیں ہے کہ گاڑی چلا سکو۔ حالت سنبھلنے کی تو نکل جاؤ! اس وقت کسی گندے نالے میں جا گرو گے۔"
"دھیمی تازہ ہوا لگتے ہی میں خود بخود ٹھیک ہو جاؤں گا۔" میں نے کہا "تمہارے لیموں نے خاصا کام دکھایا ہے۔"
شری مان سنگھ اپنی جگہ چھوڑ کر اچانک میرے سامنے آ گیا اور تشویش زدہ لہجے میں بولا "ابھی تو للی بھی تم سے کچھ راز و نیاز کرے گی۔ کہنا تھا تمہیں یقین دلاتا ہوں کہ اس کی روشنی میں تم غزالہ کو بھول جاؤ گے۔ بس مجھے دو چار باتیں اور بتا دو پھر میں تمہیں للی کے ساتھ چھوڑ دوں گا۔"
"اب اور کیا جاننا چاہتے ہو؟" میں نے خواب ناک نظروں سے اسے گھورتے ہوئے پوچھا۔
"ملا سرکار کے بارے میں تمہاری اطلاعات کے کیا ذرائع ہیں؟" وہ یک بیک سنجیدہ ہو گیا۔
"پتا نہیں، میں تمہارے اس سوال کا جواب دینے کا پابند نہیں ہوں۔" میں نے نشے کی جھونک سے نکلنے کی اداکاری کرتے ہوئے کہا "تمہیں معلومات درکار تھیں، وہ میں نے تم کو مہیا کر دیں۔ اب تم کو اپنا وعدہ پورا کرنا ہے جس کی رو سے غزالہ کو جلد از جلد میری تحویل میں ہونا چاہیے۔"
للی نے پیچھے سے آ کر میری کمر میں ہاتھ ڈال دیا اور بے تکلفی کے ساتھ بولی "ہمارے ہوتے ہوئے تم کس کو یاد کر رہے ہو؟ یہ غزالہ کون ہے؟ ہم سے اچھی اور دل کش تو ہرگز نہیں ہوگی۔"
مجھے بولنے کا موقع دیے بغیر شری مان سنگھ نے بولنا شروع کر دیا "تمہاری معلومات کے ذرائع میرے لیے بہت اہم ہیں کیونکہ میں ہر قیمت پر جلد از جلد ملا سرکار سے رابطہ کرنا چاہتا ہوں۔ جب تک وہ لوگ سامنے نہیں آئیں گے میں اپنے مشن میں کوئی نمایاں کامیابی حاصل نہیں کر سکوں گا۔"
"تم بظاہر ایک سفارت کار ہو۔" میں لمحہ بہ لمحہ نشے کے اثرات سے آزاد ہونے کا ناٹک رچاتے ہوئے بولا "لیکن تمہاری پراسرار دلچسپیوں سے بظاہر ہے کہ تمہیں زیر زمین دنیا کے لوگوں اور ان کے طور طریقوں سے خاصی واقفیت حاصل ہے۔ اندرون سندھ سے بہت سے ایسے لوگ، جو قانون کو مطلوب ہیں، کراچی آتے رہتے ہیں اور یہاں عیش و عشرت کے چند روز گزارنے کے بعد دوبارہ اپنی دنیا میں لوٹ جاتے ہیں۔ ان ہی میں سے کسی کے ذریعے یہ خبر مجھ تک پہنچی ہے۔"
"میں اس کا نام جاننا چاہتا ہوں۔" شری مان سنگھ نے اضطراری لہجے میں کہا۔
"نام جاننا تمہارے لیے بے سود ہوگا کیونکہ وہ تمہاری دسترس سے باہر ہے۔"
"وہ میرا کام ہے اور پھر تم کس کام آؤ گے۔ میں تمہارے روابط استعمال کر سکتا ہوں۔"
"تم نام بتا کر اس قصے کو ختم کرو!" للی نے بے پروایانہ انداز میں مجھے اکساتے ہوئے کہا "ان خشک باتوں سے فارغ ہو کر ہمیں آرام بھی کرنا ہے۔ یہ حسین رات ایسی خشک اور بے مزہ باتوں میں برباد نہیں کی جا سکتی۔"
"رحیم بخش چانڈیو!" میں نے کہا "ملا سرکار کے بارے میں خبر کا ذریعہ وہی تھا۔"
"اور اب وہ کہاں ہے؟" شری مان سنگھ نے فوراً ہی اگلا

سوال جڑ دیا۔

رحیم بخش جاچ کا کوئی وجود ہو تو ہو لیکن اس وقت وہ میرے ذہن کی اختراع تھی اس لیے میں نے بے پروائی سے کہا "کہیں بھی ہو سکتا ہے کیونکہ میری اس سے ملاقات نہیں ہوئی تھی۔"

"جس کسی نے تمہیں خبر دی اس کا نام پتا کیا ہے؟" شری مان سنگھ نے پوچھا۔

"اب تم پولیس والوں کی طرح جرح کر رہے ہو۔" میں نے چڑ کر کہا "میں نے یہ معلومات جگہ جگہ پھر کے جمع کی ہیں۔ اتنی تفصیل مجھے یاد نہیں ہے۔ میرا خیال ہے کہ اس ملاقات کا مقصد پورا ہو گیا ہے اور اب مجھے چلنا چاہیے۔"

میں نے فیصلہ کن انداز میں نکاسی کے راستے کی طرف قدم بڑھائے ہی تھے کہ شری مان سنگھ تیزی کے ساتھ الٹے قدموں پیچھے ہٹا اور اس نے پھرتی کے ساتھ اپنی جیب سے ایک ننھا سا مشینی پستول نکال لیا جس کا میگزین اس کی نال سے زیادہ لمبا تھا۔

"مہمان اپنی مرضی سے آتے ہیں اور میزبان کی مرضی سے جاتے ہیں۔" اس نے پستول کی نال کو جنبش دے کر کہا "آرام سے صوفے پر بیٹھ جاؤ ورنہ میں بے دریغ فائر کر دوں گا۔"

میں نے رک کر تیکھے انداز میں پلکیں جھپکاتے ہوئے اسے گھورا اور آہستگی سے کہا "میں تمہاری اس حرکت کا مقصد نہیں سمجھ سکا۔ اس طرح تم مجھ کو کس بات پر مجبور کرنا چاہتے ہو۔"

"تم شری کے بارے میں بہت کم جانتے ہو۔" رانی نے جارحانہ انداز میں میرے شانے پر ہاتھ مارتے ہوئے کہا "یہ ملا سرکار تک پہنچنا چاہتا ہے تو پہنچ کر رہے گا اور تم اس کی مدد اور رہنمائی کرو گے۔"

"تت... تو تم بھی اس کی ہم نوا ہو؟" میں نے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"ہم جس کا کھاتے ہیں اسی کا گاتے ہیں۔" وہ استہزائیہ لہجے میں بولی "ہم نے جو کچھ کیا وہ شری کی مرضی سے کیا ہے۔ اس غلط فہمی میں نہ رہنا کہ تم بڑے حسین ہو اسی لیے میں تم پر مرمٹی تھی۔"

"اگر تم یہ کہتے ہو کہ ملا سرکار زندہ ہے تو مجھے اس کا سراغ چاہیے۔" شری مان سنگھ نے سرد لہجے میں کہا "جب تک وہ مجھ سے نہیں ملتا تم کو رہائی یا آزادی نہیں مل سکے گی۔"

"میں تم جیسے زنانہ رقاص سے ایسی گھٹیا حرکت کی توقع نہیں کر سکتا تھا۔" میں نے نشے میں ہونے کی اداکاری ترک کر کے تلخ لہجے میں کہا "اس کا مطلب ہے کہ تم مجھے یرغمال بنا رہے ہو؟"

"جو چاہے سمجھ لو۔" وہ بے پروائی سے بولا "جو لوگ اپنی مرضی سے تعاون نہیں کرتے میں انہیں راہ راست پر لاتا جاتا ہوں۔"

"میرا خیال ہے کہ تم ایک سنگین حماقت کا ارتکاب کر رہے ہو۔" میں نے کہا۔

"اور ہم سوچتے ہیں کہ تم بہت بڑے شرابی ہو۔" رانی نے طنز اور چبھتے ہوئے لہجے میں کہا "چند منٹ پہلے تم نشے میں بدمست نظر آ رہے تھے اور اب تمہاری کھوپڑی خوب چل رہی ہے۔"

"میرا دوسرا خیال یہ ہے کہ مجھے لیموں پانی پلا کر تم نے مجھ پر احسان کیا ہے ورنہ یہ نشہ تو مجھے لے ہی ڈوبا تھا۔ میں تو یہ رات تمہاری حسین اور عنبری زلفوں کے سائے میں گزارنے کے خواب دیکھ رہا تھا۔"

"یہ ممکن ہے۔" شری مان سنگھ نے کہا "رانی بہت عرصے سے میری گہری دوست ہے۔ دوسروں سے بال ضرور ... کافی ہے لیکن اس کے شب و روز میرے ہیں۔ میرے سوا کسی کو اس کی خلوت میں رسائی نہیں ہے۔ لیکن تم مجھے ملا سرکار سے ملوا دو تو میں وعدہ کرتا ہوں کہ تمہارا دل بھر جانے تک یہ تمہاری رہے گی۔"

"تمہارے وعدے بجا" میں نے تلخی کے ساتھ کہا "ان وعدوں سے اب تک کیا حاصل ہوا ہے جو میں آئندہ کے لیے کوئی امید رکھوں۔ تم باتوں کے گھوڑے دوڑا رہے ہو۔ عمل کا مرحلہ آتا ہے تو ... رہتے ہو۔"

"میرے وعدے نتائج پر منحصر ہوتے ہیں۔ مجھے معلوم ہے کہ تم غلام رسول والے معاملے کا حوالہ دے رہے ہو لیکن مجھے بتاؤ کہ میں نے کیا حاصل کیا؟ تم نے اس کی لاش میرے آدمیوں کو سونپ کر تکنیکی اعتبار سے اپنا کام پورا کر دیا لیکن اس کی لاش بھی میرے قبضے میں نہیں آ سکی۔ ایسی حالت میں میں کیا کر سکتا تھا؟"

"جب اسے تمہارے آدمیوں کے حوالے کیا گیا تو وہ زندہ تھا۔ دوم یہ کہ اسے یا اس کی لاش کو تم تک پہنچانا میری ذمہ داری میں شامل نہیں تھا۔ میں نے طے شدہ شرائط کے مطابق اپنا کام پورا کر دیا تھا لیکن تم اپنے وعدے پر قائم نہ رہ سکے اور اب مجھ کو کہانی دہرانے پر تلے ہوئے ہو۔"

"یہ میری پیشہ ورانہ مجبوریاں ہیں۔ میں اپنی کارکردگی کے لیے جن لوگوں کو جواب دہ ہوں وہ مشینی ذہن کے مالک ہیں۔ وہ کوششوں کو نہیں نتائج کو پرکھتے ہیں اور میری کارکردگی کے نتائج صفر رہے ہیں۔ غلام رسول کو ایک غدار اور سازشی کی حیثیت سے یہاں رخصت کیا گیا ہے۔ اسے میرے ملک کی ... بڑے ہیرو کی طرح عوام و حکام سے قبر میں اتارا جاتا۔ ایسی صورت میں میں تمہارے لیے کچھ نہیں کر سکتا تھا۔"

"اور اب؟" میں نے بہت غور سے اس کا جائزہ لیتے ہوئے سوال کیا۔

"اب بھی وہی صورت حال ہے۔" اس نے خوش اخلاقی کے ساتھ

سنتے ہی اسے اندر ہونے والی گڑبڑ کا اندازہ ہو گیا تھا۔ ان سازشیوں کی بھیڑ میں ایک میں ہی اجنبی یا فرد واحد تھا اس لیے شری مان سنگھ کے مشتعل ڈرائیور کا ہدف بھی میں ہی تھا۔ اس نے ہٹ کے ڈرائنگ روم میں گھستے ہی میری سمت دیکھی تھی لیکن میری گرفت میں بلی کو دیکھتے ہی وہ راستے میں رک گیا پھر اس کی نگاہ شری مان سنگھ پر پڑی جو اپنے ہاتھ میں پستول تھامے کھڑا تھا۔

"بلی کو اس کی گرفت سے آزاد کراؤ!" شری مان سنگھ نے اسے حکم دیا۔

وہ خطرناک تیوروں کے ساتھ میری طرف بڑھنے لگا۔ میرے لیے وہ صورت حال بہت خطرناک تھی۔ للی کے علاوہ میرے سامنے دو حریف تھے جن میں سے ایک جسمانی اعتبار سے کسی گینڈے سے کم نہیں تھا اور دوسرا بھرے ہوئے پستول سے مسلح تھا۔ جب تک میرے پاس بھی کوئی ہتھیار نہ ہوتا میں ان کی برابری نہیں کر سکتا تھا۔

وہ اس وقت کی صورت حال تھی جب کہ ودی اور پاندیا باہر گئے تھے اور کسی بھی لمحے واپس آ کر میرے خلاف محاذ آرا ہو سکتے تھے۔ ان کے علاوہ اس ہٹ کا چوکیدار بھی ضرورت پڑنے پر میرے بجائے شری مان سنگھ ہی کا ساتھ دیتا جب کہ میری مدد کے لیے آنے والے ایس ٹی ایف کے اہل کاروں کا دور دور تک پتا نہیں تھا۔ اگر وہ لوگ اس وقت تک ہٹ کے قرب و جوار میں پہنچنے میں کامیاب ہو گئے ہوتے تو سب سے پہلے باہر والوں کو زیر کرتے اور ایسی صورت میں شری مان سنگھ کی سیٹی کے جواب میں اس کے ڈرائیور کا آنا ناممکن ہو کر رہ جاتا۔

میں نے بہت تیزی کے ساتھ اس صورت حال کا تجزیہ کیا اور اس نتیجے پر پہنچا کہ مجھے باہر سے کسی مدد کی توقع کے بغیر اپنے بل پر صورت حال کا مقابلہ کرنا چاہیے لیکن بدقسمتی سے ایسی کسی بھی کوشش کے نتائج حوصلہ افزا نظر نہیں آ رہے تھے۔ البتہ اس وقت میرے لیے کچھ کر گزرنے کے علاوہ کوئی راہ باقی نہیں رہی تھی۔

جوں ہی وہ ڈرائیور میرے قریب آیا میں نے پوری طاقت سے بلی کو اس کی طرف دھکیل دیا۔ وہ اگر ایک طرف ہو کر بچنے کی کوشش کرتا تو بلی منہ کے بل گر کر زخمی ہو سکتی تھی۔ اس لیے اسے مجبوراً للی کو اپنی بانہوں میں سنبھالنا پڑا اور میں نے تیزی سے شری مان سنگھ کی طرف چھلانگ لگا دی۔

مگر شری مان سنگھ پہلے ہی میرا ارادہ بھانپ چکا تھا۔ وہ پھرتی سے اپنی جگہ چھوڑ کر ایک صوفے پر چڑھ گیا اور اس نے مجھے خوف زدہ کرنے کے لیے بے در پے دو فائر کر دیے۔ دونوں فائر چھت کے رخ پر کیے گئے تھے تاکہ ان گولیوں سے کوئی زخمی نہ ہو سکے۔

"جہاں ہو وہیں رک جاؤ ورنہ میں تمہیں چھلنی کر دوں گا۔" فائر کرنے کے ساتھ ہی شری مان سنگھ اضطراری انداز میں بولا۔ حقیقی مقابلے نے اسے قدرے نروس کر دیا تھا۔

اسی لمحے ایک عجیب و غریب واقعہ ہوا۔ اس کمرے کی عقب میں کھلنے والی ایک کھڑکی سے کھٹ کی ہلکی سی آواز ابھری اور اسی کے ساتھ شری مان کے ہاتھ سے پستول اڑ کر دور جا گرا۔ کسی بے آواز ہتھیار کا فائر تھا۔ جو شاید سائلینسر لگی ہوئی گن سے کیا گیا تھا۔ فائر کرنے والے کا نشانہ قابل رشک حد تک درست تھا کیونکہ شری مان سنگھ کے ہاتھ پر خراش تک نہیں آئی تھی مگر وہ اپنے ہتھیار سے محروم ہو گیا تھا۔

اس صورت حال نے اسے میری طرح بدحواس کر دیا۔ اس نے تیزی کے ساتھ اپنے پستول کی طرف چھلانگ لگائی۔ اس کا ڈرائیور بھی اسی طرف جھپٹا تھا مگر میں نے ان دونوں سے زیادہ پھرتی کا مظاہرہ کرتے ہوئے ٹھوکر مار کر پستول کو بہت دور دھکیل دیا۔

"یہ کون تھا؟ احمد کہاں مرا ہوا ہے؟" شری مان کی دہائی خراہٹ ابھری اور وہ مجھ سے الجھے بغیر سیدھا بھاگتا چلا گیا۔ اس کا ڈرائیور مجھ پر ٹوٹ پڑا تھا اور بلی نے وحشت زدہ ہو کر چیخنا شروع کر دیا تھا۔

میرے ذہن میں پہلا خیال ایس ٹی ایف کا آیا۔ اس ویران اور دور افتادہ علاقے میں ان لوگوں کے علاوہ کوئی اور شری مان سنگھ کا دشمن نہیں ہو سکتا تھا اور شاید شری مان سنگھ نے بھی تھوڑا بہت یہی اندازہ لگایا تھا۔ اسی لیے وہ مقابلے پر ڈٹے رہنے کے بجائے ہٹ کے اس راستے کی طرف بھاگا تھا جو ساحل کی طرف واقع تھا۔

میری نگاہوں میں ڈرائیور کی زیادہ اہمیت نہیں تھی اس لیے میں نے اس سے اپنا پیچھا چھڑانے کے لیے پوری قوت کے ساتھ اس کے چہرے پر ٹکر رسید کی اور وہ کراہتا ہوا پیچھے الٹ گیا۔ اس سے گلو خلاصی ہوتے ہی میں نے شری مان سنگھ کے پیچھے دوڑ لگا دی۔

اس وقت تک وہ ہٹ کے برآمدے سے نکل کر ریت پر پہنچ چکا تھا اور پوری قوت سے ساحل پر دم توڑتے ہوئے پانی کی طرف بھاگ رہا تھا۔ اس خطرناک موڑ پر اس کی چھٹی حس پوری طرح اس کی رہنمائی کر رہی تھی۔ اسے پستول پر کیے جانے والے بے آواز فائر سے اس نے سمجھ لیا تھا کہ ہٹ کے عقبی حصے کا رخ کرنا اس کے لیے خطرناک ثابت ہوگا۔ میری اور اس کی گاڑیاں اسی سمت میں کھڑی ہوئی تھیں اور اگر اس کے کچھ دشمن وہاں آ پہنچے تھے تو انہوں نے سب سے پہلے گاڑیوں کی ناکہ بندی کی ہوگی تاکہ بھگدڑ سے فائدہ اٹھا کر وہاں سے کوئی فرار نہ ہو سکے۔

میں ریت پر کچھ دور نکلا تو میرے پیچھے بھی کئی دوڑتے ہوئے قدموں کی آوازیں آنے لگیں۔

"رک جاؤ ورنہ میں گولی مار دوں گا۔" پیچھے آنے والوں میں سے کسی کی کرخت آواز ابھری۔

"رک جاؤ شری! اب تم بچ کر نہیں نکل سکتے۔" کسی نے چیخ کر کہا۔ وہ میری ایک اضطراری حرکت تھی اور اس لمحہ

پیچھے آنے والوں کو بتانا چاہتا تھا کہ ان کا شکار کدھر ہے۔
شری نے دونوں دھمکیوں کا کوئی اثر نہیں لیا تو میرے پیچھے آنے والوں میں سے کسی نے پے در پے تین فائر کیے جو بے سود رہے البتہ شری مان سنگھ نے تعاقب کا اندازہ کرتے ہوئے رخ بدل کر بھاگنا شروع کر دیا تھا۔ پھر فائر کرنے والا بھی دوڑ رہا تھا اس لیے کوئی گولی کارگر نہیں ہو سکی۔

"تم مجھے ہاتھ بھی نہیں لگا سکو گے۔" ایک زبانی قہقہے کے ساتھ شری مان سنگھ کی آواز گونجی "تم لوگوں کے ہاتھ آنے کے بجائے میں کھلے سمندر میں کود جانے کو ترجیح دوں گا۔"

اور پھر یہی ہوا۔ وہ مجھ سے کافی فاصلے پر تھا۔ وہ دوڑتا ہوا چاندنی کی طرح چمکتے ہوئے پانی میں گھس گیا اور ساحل سے لوٹنے والی تیز لہروں کا ریلا اسے اپنے ساتھ سمندر کی بیکراں گہرائیوں کی طرف بہا لے گیا۔

میں ساحل پر پہنچ کر ٹھٹکے ہوئے انداز میں رک گیا۔ وہ سب اس قدر اچانک اور غیر متوقع انداز میں ہوا کہ میرا ذہن ماؤف ہو کر رہ گیا۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ شری مان سنگھ یوں کھلے سمندر میں کود کر گویا کہ موت کو گلے لگانے کا فیصلہ کر بیٹھے گا۔

پھر میرے پیچھے آنے والے بھی میرے قریب آ کر رک گئے۔ تعداد میں تین تھے۔ تینوں ہی مسلح تھے۔ میرے لیے ان میں سے ایک اشرف خان کا چھوٹا سا تھا جسے ظفر نے اس مہم کا نگران مقرر کیا تھا۔

"وہ سمندر میں کود گیا؟" اشرف خان نے بے اعتباری کے انداز میں پوچھا۔
"تم دیکھ ہی رہے تھے۔" میں نے بے دلی کے ساتھ کہا "بس چند لمحوں کے فرق سے وہ ہمارے ہاتھ آنے سے رہ گیا۔ تم لوگوں کو ایک آدھ فائر اس طرف بھی چھوڑنا چاہیے تھا۔"
"ہاں اب تو یہی اندازہ ہو رہا ہے۔" اس کا لہجہ معذرتانہ تھا۔ "لیکن سوچ بھی نہیں سکا تھا کہ کوئی سمندر کی طرف بھاگنے کی ہمت کرے گا۔ رات کے اندھیرے میں تو بڑے بڑے تیراک بھی سمندر میں اترنے سے گھبراتے ہیں۔ پانی تیز ہونے کے ساتھ ہی خطرناک شکاری جانور بھی ساحل کے نزدیک آجاتے ہیں۔ وہ تیرنا جانتا ہو گا

تو بھی، تیرنا جانتا بھی ہو تو چھوٹے بڑے جانوروں سے کیسے بچ سکے گا۔"

"تو کیا بڑا مجرم یہی تھا؟" اس نے متجسس لہجے میں سوال کیا۔ "باقی سب لوگ ہمارے قابو میں ہیں۔"
"اصل مجرم یہی تھا۔" میں نے واپس لوٹتے ہوئے کہا "باقی تو دوست یا بیکار ہیں۔"
"ہمارے ہاتھ چوکیدار کے علاوہ ایک جوڑا آیا تو ہم نے ... خفیہ پکڑا تھا" اشرف خان مجھے اپنی کارگزاری کی رپورٹ دینے لگا "دونوں نشے کی حالت میں عجیب و غریب حرکتیں کر رہے تھے۔ چوکیدار ایک جگہ چھپ کر ان کا تماشا دیکھ رہا تھا۔ ہم نے انھیں باندھ کر وہیں ڈالا ہوا ہے۔"

ہم واپس ہٹ میں پہنچے تو وہاں بھی بازی سمٹ چکی تھی۔ اشرف خان کے ساتھ آنے والوں کی کل تعداد پانچ نفوس پر مشتمل تھی۔ انھوں نے شری مان سنگھ کے سرکش ڈرائیور کے ساتھ لی کو بھی بے رحمی کے ساتھ باندھ لیا تھا اور باہر سے روی، پارو اور احمد کو بھی اندر اٹھا لائے تھے۔

مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ میری وحشیانہ ٹکر نے ڈرائیور کا چہرہ لہولہان کر دیا تھا اور وہ بدلی ہوئی صورت حال سے بہت زیادہ خوف زدہ نظر آ رہا تھا۔

ان سب کے ہاتھ پیر باندھنے کے ساتھ ہی ان کے دہانوں میں بھی کپڑا ٹھونس دیا گیا تھا۔ میں نے بہت غور سے باری باری ان کا جائزہ لیا پھر ہٹ کے چوکیدار کا دہانہ آزاد کرنے کا حکم دے دیا۔

منہ کھلتے ہی احمد نے مسکینی انداز میں "اپنی بے گناہی کے حق میں بولنا شروع کر دیا لیکن میں نے پھنکار کر اسے خاموش کر دیا اور اس سے اپنے سوالات کا آغاز کر دیا۔

احمد کے اس انکشاف نے مجھے حیران کر دیا کہ وہ ہٹ پارو کے باپ کی ملکیت تھا لیکن پارو یا اس کا باپ شاذ و نادر ہی وہاں آتا تھا۔ ہٹ عام طور پر شری مان سنگھ اور لی کے تصرف میں رہتا تھا۔ البتہ روی اس کے لیے نیا چہرہ تھا جو پہلی بار وہاں لایا گیا تھا۔

میرا خیال تھا کہ اس علاقے میں ہٹوں کی چوکیداری کے لیے کچھ اور لوگ بھی رہتے ہوں گے جو ہنگامے کی وجہ جاننے کے لیے کسی بھی وقت وہاں آسکتے تھے لیکن احمد نے خوشامدانہ انداز میں مجھے یہ بتا کر مطمئن کر دیا کہ وہاں رہنے والے چوکیدار دوسروں کے پھٹے میں ٹانگ اڑانے کے قائل نہیں ہیں۔ کیونکہ پولیس کی جارحانہ تفتیش اور گواہیوں کے چکر سے ہر ایک دور بھاگتا ہے۔ ان کی زیادہ سے زیادہ فکرمندی اور دلچسپی اپنے قیدی کے بارے میں ہوتی ہے جو مطلع صاف ہونے کے بعد صحیح سلامت یا زخمی حالت میں خود ہی ان لوگوں کے پاس پہنچ جاتا ہے۔

میری نظروں میں لی، پارو اور روی کی کوئی بہت زیادہ اہمیت نہیں تھی۔ لی واضح طور پر ایک پیشہ ور کال گرل تھی اور شاید شری مان سنگھ کی فرمائش پر اس کے دوستوں وغیرہ کا دل بہلانے کا بندوبست کیا کرتی تھی۔ پارو کا کردار اس اعتبار سے قدرے اہم تھا کہ اس کے باپ نے اپنا ہٹ عملاً شری مان سنگھ کی تحویل میں دیا ہوا تھا۔ البتہ شری مان سنگھ کا ڈرائیور اس کا قابل اعتماد ساتھی معلوم ہوتا تھا جس پر تشدد کر کے خاصا کچھ معلوم کیا جا سکتا تھا۔ پہلے میں نے سوچا کہ اس کے علاوہ باقی تینوں افراد کو کوئی سرزنش کر کے وہیں فرار کر دیا جائے لیکن پھر میں نے ارادہ بدل دیا۔ ان سب کو ایک بار ظفر کے سامنے لے جانا ضروری تھا تاکہ وہ ان سب سے

جلد از جلد اس جنجال سے نکلنا چاہتا ہے۔"

"میرا خیال ہے کہ وہ لڑکی اپنے حالیہ تجربات سے دہشت زدہ ہے اس لیے دوست اور دشمن کی تمیز کھو بیٹھی ہے۔ زرین اسے پیار و محبت سے راہِ راست پر لا سکتا ہے۔"

"ناممکن!" اس کا لہجہ دو ٹوک تھا "موجودہ حالات میں پولیس زرین کو لڑکی کے پاس بھٹکنے بھی نہیں دے گی۔ وہ لندن ہے اس لیے اپنے فائیو اسٹار ہوٹل میں محصور ہے۔ اس کی جگہ کوئی دوسرا ہوتا تو لڑکی کے خطرناک بیان کی بنا پر جیل یا حوالات کی ہوا کھا رہا ہوتا۔ تم لوگوں نے زرین کو بڑی مشکل میں ڈال رکھا ہے۔"

"ابھی تک تم صرف مسائل ہی بتا رہی ہو۔ تمہارے پاس اس صورت حال کا کیا حل ہے؟"

"زرین کی بیٹی کو فوراً ہانگ کانگ پہنچ کر زرین سے ملنا ہوگا تاکہ وہ دونوں مل کر کوئی راہ نکال سکیں۔"

"لیکن میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ وہ شہر سے باہر گئی ہوئی ہے۔" میں نے الجھن آمیز لہجے میں کہا "ہو سکتا ہے کہ وہ کئی روز تک واپس نہ آ سکے۔ اسی لیے وہ مجھے تم سے متعارف کرا گئی ہے۔"

"اگر تمہیں پورا یقین ہے کہ مس زیبا بھی تمہیں پہچان لے گی اور تمہارا مشورہ بھی قبول کرے گی تو تمہیں بلا تاخیر ہانگ کانگ پہنچنا چاہیے۔ تم صبح ہی روانہ ہو جاؤ تو بہت بہتر ہوگا۔"

"ناممکن ہے۔ ابھی تو میرے پاس ہانگ کانگ کا ویزا بھی نہیں ہے۔" میں نے پُر تفکر لہجے میں کہا۔ مجھے فوراً ہی یاد آگیا تھا کہ اگلے دن سیٹھ حبیب جیوانی نے مجھے ٹریڈ لائن کے دفتر میں طلب کیا ہوا تھا جہاں ایک اہم ترین اجلاس متوقع تھا۔ عرصہ دراز سے الزام سہتے ہوئے اس مرحلے کو نظر انداز کر کے میں اچانک ہی ہانگ کانگ روانہ ہو جاتا تو نہ صرف حبیب جیوانی بلکہ مافیا کے سارے بڑے میری طرف سے بدظن ہو جاتے۔

"اگر تمہارے پاس اپنے ملک کا پاسپورٹ ہے تو تمہیں ویزا لینے کی کوئی ضرورت نہیں۔ سیاحت اور خریداری کے نام پر یہاں تین ماہ کا ویزا ہاتھوں ہاتھ مل جاتا ہے۔ یہ یاد رکھنا کہ تم نے آنے میں تاخیر کی تو پھر کچھ بھی نہیں ہو سکے گا۔ مس زیبا بھی ہاتھ سے نکل جائے گی اور تمہیں بے نیل و مرام واپس لوٹنا پڑے گا۔"

"کیوں؟ لڑکی کہاں چلی جائے گی؟" میں نے چونک کر سوال کیا۔

"تم بھول رہے ہو کہ ہانگ کانگ میں ہوٹلوں سے لے کر جیلوں تک میں جگہ کی قلت ہے۔ وہاں والے ہر معاملے میں بہت مستعد اور پھرتیلے ہیں اور بلاوجہ کسی کو نہیں پالتے۔ فوری طور پر کوئی حل سامنے نہ آیا تو وہ مس زیبا کو بھارت واپس بھیج دیں گے کیونکہ اس کے سفری کاغذات بھارتی ہیں اور وہ وہیں سے آئی تھی۔"

اس کا یہ انکشاف سنتے ہی مجھ پر چودہ طبق روشن ہو گئے۔ وہ بہت باریک لیکن بالکل سامنے کی بات تھی کہ کسی بھی الجھن کے نتیجے میں غیر ملکیوں کو جبراً بے دخل کر کے ان کے ملک یا آخری منزل کی طرف بھیجا جاتا ہے۔ شاید غزالہ کو نئی دہلی سے ہانگ کانگ لانے والا اس رمز سے پہلے ہی آگاہ تھا۔ اسے یہ بھی معلوم رہا ہوگا کہ اس لڑکی کو مجبوراً ہانگ کانگ بھیجا گیا ہے۔ اسی لیے شکوک و شبہات کی فضا پیدا ہوتے ہی وہ زیر زمین روپوش ہو گیا تاکہ ہانگ کانگ کے حکام کو کوئی سیدھی راہ نہ پانے پر اسے واپس نئی دہلی بھیجنا پڑے۔

میرے لیے یہ بہت مشکل صورت حال تھی۔ سب سے بڑی بات یہ تھی کہ اس وقت مجھے بھی یقین نہیں تھا کہ ہانگ کانگ میں بیٹھی ہوئی لڑکی واقعی غزالہ تھی یا اس کے دھوکے میں لکھنؤ کی شگفتہ رضوی کو وہاں بھیج دیا گیا تھا۔ اگر میں مافیا والوں کی برہمی کا خطرہ مول لے کر اس سفر پر روانہ بھی ہو جاتا تو اس امر کی کوئی ضمانت نہیں تھی کہ ہانگ کانگ میں غزالہ میرے سامنے ہوتی۔

میرے وہاں پہنچنے پر اگر وہ شگفتہ ثابت ہوتی تو کچھ بعید نہیں تھا کہ وہ اپنی الزام تراشی کا رخ میری طرف موڑ کر مجھے کسی ناکردہ جرم کی سزا میں پھنسوا دیتی۔

"ٹھیک ہے" میں دیکھتا ہوں کہ میں کیا کر سکتا ہوں۔" میں نے تھکی ہوئی آواز میں کہا "یہاں کی صورت حال کا جائزہ لے کر میں تھوڑی دیر میں تمہیں دوبارہ فون کروں گا۔"

"یہ یاد رکھنا کہ ہم تم سے چار گھنٹے آگے ہیں۔ میں تمہاری فون کال کے انتظار میں اپنی رات برباد نہیں کروں گی۔" طنزیہ لہجے میں اپنی بات مکمل کر کے اس نے فون بند کر دیا۔

اس وقت تک سلطان شاہ میرے سر پر مسلط نہیں ہوا تھا اس لیے میں نے چند ثانیوں تک سوچنے کے بعد حبیب جیوانی کے گھر پر فون کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

میرے لیے وہ بہت نازک اور پیچیدہ مرحلہ تھا جس سے نمٹنا آسان نہیں تھا۔

ایک طرف غزالہ ہانگ کانگ میں متضاد حالات میں گھری ہوئی تھی۔ اسے نئی دہلی سے وہاں پہنچانے والا بھارتی ایجنٹ روپوش ہو چکا تھا اور زرین کراچی کی سفارش کے عین مطابق اسے اپنی تحویل میں لے کر بحفاظت کراچی بھیجنے کے لیے کوشاں تھا لیکن غزالہ اپنے تلخ ترین تجربات سے اس قدر خائف ہو چکی تھی کہ وہ پولیس کی محفوظ تحویل سے نکل کر کسی اجنبی پر بھروسا کرنے کے لیے آمادہ نہیں تھی۔

اس کے دوسری بار اغوا ہونے کے بعد سے اس سے میرا رابطہ منقطع تھا اور وہ مسلسل شری مان سنگھ یا اس کے ہم وطن سیکرٹ ایجنٹوں کی قید میں رہی تھی۔ اسے سرے سے اندازہ ہی نہیں ہو سکا ہوگا کہ میں کس طرح اس کی رہائی کے لیے کیا کچھ جتن کر رہا تھا۔ اسی طرح اسے یہ بھی معلوم نہیں تھا کہ اس کے

واحد وضع دار کے علاوہ ہانگ کانگ پولیس کے سامنے آنے والا
ڈون واقعی اس کا ہمدرد اور خیر خواہ تھا۔ سانپ سے ڈسے ہوئے
آدمی کی طرح' وہ رسی سے بھی خوف زدہ تھی۔ اس ردّعمل میں
غزالہ کا کوئی قصور نہیں تھا۔ وہ جو کچھ کر رہی تھی' وہ ذاتی تحفظ کے
فطری تقاضوں کے عین مطابق تھا۔ غلطی میری تھی کہ میں ویرا کے
ساتھ' اس پلان کو آگے بڑھاتے ہوئے اس ممکنہ امکان کو
فراموش کر بیٹھا تھا۔

بدقسمتی کی بات یہ تھی کہ غزالہ جن پُراسرار بلکہ مشکوک
حالات میں کوانگ فو کی اسپیڈ بوٹ سے ہانگ کانگ کی بحری پولیس
کی تحویل میں گئی تھی' وہ کوانگ فو کے حق میں نہیں تھے۔ اس
بوٹ سے ایک ایسا خطرناک اور اشتہاری چینی مجرم برآمد ہوا تھا جو
چینی پولیس کو ہر قیمت پر مطلوب تھا۔ ان حالات میں یہ نتیجہ اخذ
کرنے کے لیے کسی غیر معمولی ذہانت کی ضرورت نہیں تھی کہ
کوانگ فو کی اسپیڈ بوٹ ایک مجرم کو محفوظ علاقے میں اسمگل کرنے
کے لیے استعمال کی جا رہی تھی۔ اس برطانوی نو آبادی کے تحت
وہاں انتظامی قوانین کے تحت اسپیڈ بوٹ پر موجود' ہر فرد کو سنگین
الزامات میں ملوث کیا جا سکتا تھا لیکن یہ کوانگ فو کے اثر و رسوخ کا
کرشمہ تھا کہ اس نے قلیل سی مدت میں اس قضیے کو سنبھال لیا تھا۔

وہ نہ صرف خود حوالات سے بچا رہا' بلکہ اس نے گرفتار ہونے
والے دیگر افراد کی رہائی کا بھی بندوبست کرا لیا لیکن غزالہ کی
طرف سے عدم تعاون کے نتیجے میں ڈون کی پوزیشن پھر خراب ہو گئی
تھی۔ اس سنگین صورت حال کا ازالہ صرف اسی صورت میں
ہو سکتا تھا کہ میں پہلی پرواز سے بہ ذاتِ خود ہانگ کانگ پہنچ کر
غزالہ کو اپنے قبضے میں لیتا اور اس سے ڈون کے حق میں بیان دلوا کر
اسے بھی نگرانی کے جنجال سے آزاد کرا دیتا۔

لیکن میری فوری روانگی کی راہ میں سب سے بڑی رکاوٹ یہ
تھی کہ مجھے مافیا کے مقامی چیف سے ملنے کے لیے' اپنے وعدے کے
مطابق اگلے دن ٹریڈ لانس کے دفتر میں موجود رہنا تھا تاکہ مافیا کے
باس فرنی کے نامزد حریف کے احکام کی فوری تعمیل کو یقینی بنایا جا سکے۔
جمی مافیا میں اپنی شمولیت کے بعد سے' اکثر بیشتر مختلف حیلوں اور
بہانوں سے دفتر سے غائب ہی رہتا تھا جسے حبیب جیوانی کسی نہ کسی
وجہ سے نظر انداز کرتا چلا آ رہا تھا۔ اگر میں اس اہم موقعے پر اسے
مطلع کیے بغیر ملک سے باہر چلا جاتا تو وہ چراغ پا ہو کر میرے لیے ایسی
مشکلات کھڑی کر سکتا تھا کہ میرے لیے شہر میں دوبارہ اپنے قدم
جمانے مشکل ہو جاتے۔

اور اگر میں مافیا کے چکر میں مزید ایک دو روز شہر ہی میں رکا
رہتا تو قوی امکان تھا کہ ہانگ کانگ پولیس' غزالہ کو لاوارث اور
بےوسیلہ جان کر جعلی تصور کرتے ہوئے ملک بدر کر دیتی۔ ان کے ریکارڈ
کے مطابق غزالہ بھارتی شہریت کی حامل تھی اسی لیے اسے کسی بھی
پرواز سے نئی دہلی بھیج دیا جاتا اور یوں وہ بھارتی درندوں کے چنگل
سے نکلنے کے بعد دوبارہ ان ہی کی قید میں پہنچ جاتی جس کے بعد اس
کی بازیابی کے اتنے سازگار حالات دوبارہ پیدا نہیں کیے جا سکتے
تھے۔

تحفظ اور بقا کے لیے وہ دونوں ہی کام بہت اہم تھے لیکن
مشکل یہ تھی کہ دونوں کا وقت ایک ہی تھا اور میرے لیے' ان میں
سے صرف ایک کام کو سرانجام دینا ممکن تھا۔

یہ ظاہر ہے کہ میرے لیے دنیا میں غزالہ سے بڑھ کر کوئی نہیں
تھا۔ سگی ماں' سگے باپ' پھر سوتیلی ماں اور بھائیوں سے ہاتھ دھولینے
کے بعد' درحقیقت دنیا میں کوئی ایسا فرد زندہ نہیں رہا تھا جسے میں
خون کے محترم اور مقدس رشتے سے پہچان سکتا۔ اس زنجیر کی
آخری کڑیاں بکھر جانے کے بعد صرف غزالہ ہی میری ذات کو
تقویت اور سہارا دیتی چلی آ رہی تھی کیونکہ وہ خود بھی دنیا میں اکیلی رہ گئی
تھی۔

اس کا گھرانا ہیروئن کی تباہ کاریوں کی ایک عبرت ناک مثال
تھا۔ اس کی ماں کا ماضی کسی بھی اعتبار سے قابلِ رشک نہیں تھا۔
کرنل زوار زیدی سے شادی کرنے سے قبل وہ اس بازار کی ایک
بے آبرو جنس تھی جہاں مال و زر کے زور پر زن کو گھنگروؤں کے
سُرتال پر ہر شب نچا کر نڈھال کیا جاتا ہے پھر بھوکے بدمست گدھ
اپنا خراجِ شب وصول کرنے کے لیے' ان جسموں کو نوچنے دیتے
ہیں۔ شمع کرنل زوار زیدی کی بیوی بننے سے پہلے اسی محفل کی شمع
تھی لیکن ایک مضبوط سہارا ملنے کے بعد وہ صرف اور صرف ایک
گھر دار عورت بن کر رہ گئی۔ شمع اپنے کرب ناک ماضی کو یکسر بھول
جانا چاہتی تھی لیکن لوگ اسے ہر قدم پر یہ یاد دلاتے رہے کہ وہ
سدا کی عزت دار نہیں تھی۔ اس جراحی اور ہم نکتہ زنی نے شمع کی
روح تک کو زخمی کر کے رکھ دیا۔ اس نے اپنے اس درد کو بھلانے
کے لیے نشے کی بیساکھی کا سہارا لیا اور خود فراموشی کے عالم میں'
مصنوعی سکون کے سہارے جینے لگی۔ غزالہ اس کی اکلوتی بیٹی اور
کامران اس کا اکلوتا بیٹا تھا۔ شمع پان میں کوکین کھانے کی عادی
تھی۔ ایک دن ننھے کامران نے اپنی ماں کی بے خبری میں' اس کے
پاندان سے کوکین کی ڈبیا نکال کر ساری کوکین اپنے معدے میں
انڈیل لی۔ اس کی حالت بگڑی تو کرنل زوار زیدی نے اپنے اکلوتے
لختِ جگر کی زندگی بچانے کے لیے کوئی دقیقہ باقی نہ چھوڑا۔ ان
دونوں کی کوششوں اور محنت سے کامران کی جان تو بچ گئی لیکن وہ
اپنا ذہنی توازن کھو بیٹھا۔

اپنے ماضی کی آنچ میں سلگتی ہوئی' دل فگار شمع کے ذہن پر
ایک نیا اور خوف ناک عذاب مسلط ہو گیا۔ وہ خود کو اپنے بیٹے کے
پاگل پن کا ذمے دار سمجھنے لگی۔ جوانی میں بھی کامران کی دیوانگی کو
فرزانگی میں تبدیل نہ کیا جا سکا۔ اس کی بڑھتی ہوئی عمر کے ساتھ شمع کا
کرب بھی روز بروز بڑھتا چلا گیا اور وہ شب و روز نشے میں غرق
رہنے لگی۔ ادھر غزالہ اپنی سہیلیوں کے دبے دبے طعنے سننے کے

باوجود تعلیم حاصل کرتی رہی۔

اس مرحلے پر میری غزالہ سے شناسائی ہوئی تو وہ چار نفری گھرانے کی رونقوں کی امین تھی۔ اس کا پاگل بھائی آہنی جنگلے والے دروازے کے پیچھے ہر وقت ایک کمرے میں مقفل رہتا تھا۔ جنون کے عالم میں وہ کبھی اپنے باپ کو لہولہان کر دیتا، کبھی اپنی ماں پر ہاتھ اٹھا دیتا تھا لیکن غزالہ کے سامنے وہ ہمیشہ کسی پالتو جانور کی طرح صلح جو، فرماں بردار بلکہ سہما سہما بھی نظر آتا تھا۔ کرنل زوار زیدی کو غزالہ کے روپ میں ایک جوان بیٹا ہی نظر آتا تھا۔

کوکین کا بڑھتا ہوا استعمال آخر کار رنگ لایا اور نحیف و نزار شمع ایک دن اچانک ہی گل ہو گئی۔ کرنل کے لیے وہ بہترین ساتھی تھی۔ کرنل نے زندگی کے طویل سفر راستے اپنا ساتھی منتخب کر کے، اپنے سارے خاندان کو ہمیشہ کے لیے چھوڑ دیا تھا کیونکہ ان میں سے کوئی بھی شمع محفل کو چراغ خانہ کے طور پر قبول کرنے کے لیے تیار نہیں تھا۔ اب جو شمع یوں چپکے سے دنیا سے کوچ کر گئی تو کرنل زوار زیدی نے زندگی کے تپتے ہوئے اور بے رحم صحرا میں خود کو یکایک تنہا پایا جہاں ہر طرف سراب ہی سراب تھے، منزل کا کسی بھی سمت میں کوئی نشان نہیں تھا۔ شمع کے ساتھ وہ اس صحرا میں صدیوں بھٹک سکتا تھا۔ لیکن تنہائی کا احساس اس کے وجود میں ایسا سرایت ہوا کہ اس نے اپنی بیوی کے سرہانے، اپنے سر میں گولی مار کر خودکشی کر لی اور یوں غزالہ چند ہی لمحوں میں ماں کی ممتا اور باپ کی شفقت سے ہمیشہ کے لیے محروم ہو گئی۔ بعد میں اس کا بھائی کامران بھی اپنے علاج کے آخری مراحل میں، پوری طرح صحت یاب ہونے سے ذرا پہلے شی کے ان سفاک درندوں کا آلۂ کار بن گیا جو ان دنوں میرے خون کے پیاسے بنے ہوئے تھے اور یوں غزالہ بھی میری ہی طرح، بھری دنیا میں اکیلی رہ گئی تھی جسے میں کسی بھی صورت میں بے یار و مددگار نہیں چھوڑ سکتا تھا۔

یہ اور بات تھی کہ شری مان سنگھ کی دوغلی پالیسی کی وجہ سے میرے ذہن میں صورتِ حال صاف نہیں تھی۔ شری مان سنگھ اور دریا کے معاہدے کے مطابق غزالہ ہی کو ہانگ کانگ میں موجود ہونا چاہیے تھا لیکن اس مردود نے مجھ سے جو کچھ کہا، اس کے مطابق، غزالہ بدستور دہلی میں قید تھی اور اس کی جگہ، شگفتہ دیوی نامی ایک کمسن لڑکی کو مس ترنم شی کے روپ میں ہانگ کانگ بھیج دیا گیا تھا۔

اس غیر معمولی بے یقینی کے باوجود، میں غزالہ کی بازیابی کے موہوم ترین امکان کو بھی نظر انداز کرنے پر آمادہ نہیں تھا۔ وہ غزالہ ہوتی تو میں معرکہ جیت لیتا۔ اس کی جگہ شگفتہ ہوتی تو میں اس کے ہر تریا چلتر کا بخوبی مقابلہ کر سکتا تھا۔ اس تمام ذہنی جمناسٹک کے بعد ہی میں نے یہ فیصلہ کیا تھا کہ مجھے فون کر کے اپنے باڈی چیف سے اگلے دو تین روز کے لیے فوری طور پر رخصت مانگ
چاہیے۔

دوسری طرف سے تیسری گھنٹی پر ایک کھنکتی نسوانی آواز سنائی دی جس پر مجھے حیرت ہوئی کیونکہ اپنی بیوی کی موت کے بعد حبیب جیوانی اپنے مکان پر اکیلا ہی رہ رہا تھا۔

میں نے حبیب جیوانی کے بارے میں دریافت کیا تو رانگ نمبر کہہ کر فوراً ہی فون بند کر دیا گیا۔

میں نے دوسری بار بہت احتیاط کے ساتھ نمبر ملایا اور اس بار بھی وہی آواز سنائی دی لیکن اس مرتبہ وہ خاصی جھلائی ہوئی تھی۔

"خاتون! یہ رانگ نمبر نہیں ہے۔ میں نے بہت احتیاط سے نمبر ملایا ہے۔ میں حبیب صاحب سے بات کرنا چاہتا ہوں۔" میں نے بلا کسی تمہید کے اپنی بات شروع کر دی۔

"میں کہہ چکی ہوں کہ یہ رانگ نمبر ہے۔" غصیلے لہجے میں میری بات کاٹ کر کہا گیا۔ "پتا نہیں تم لوگوں کو فون پر لڑکیوں کو ستانے میں کیا مزہ آتا ہے؟ کیا تمہاری ماں بہنیں نہیں ہیں؟"

"اتفاق سے کوئی بھی نہیں ہے۔" میں نے چند منٹ پہلے سوچی ہوئی حقیقت بلا تکلف دہرا دی۔ "لیکن پھر بھی میں محض فون پر چھیڑ چھاڑ کر کے وقت برباد کرنے کا قائل نہیں ہوں۔ تم چاہو تو کبھی مل کر دیکھ لینا۔ میں ذہنی آوارگی کے بجائے عمل پر یقین رکھتا ہوں۔ اب ذرا حبیب صاحب کو بلا دو۔"

چند ثانیوں تک لائن پر سکوت طاری رہا پھر کہا گیا "تم آج میری رات برباد کرنے پر تل گئے ہو..... یہ بتاؤ کہ تم نے کیا نمبر ڈائل کیا ہے؟"

"جسے تم برباد کرنا کہہ رہی ہو، اسے رات آباد کرنا کہتے ہیں۔" اس کے ساتھ میں نے حبیب کا نمبر دہرا دیا۔

"یہ غلط نمبر ہے" سخت لب و لہجے میں جواب دے کر دوبارہ فون بند کر دیا گیا۔

"تم کیا کرنا چاہ رہے ہو؟" سلطان شاہ نے میرے چہرے پر نگاہیں مرکوز کر کے سوال کیا۔ وہ ابتدا ہی سے میری جملہ حرکات و سکنات کو گہری خاموشی کے ساتھ غور سے دیکھ رہا تھا۔

سچ بات یہ ہے کہ اس کی آواز نے مجھے چونکا دیا ورنہ سکاؤ والی لڑکی سے فون پر بات ہونے کے بعد میں اپنے خیالات میں گم ہو کر اس کی موجودگی کو ایک سرے سے فراموش کر بیٹھا تھا۔

"حبیب جیوانی سے بات کر کے دو چار دن کی چھٹی لینی چاہتا ہوں تاکہ میں فوری طور پر ہانگ کانگ کے لیے روانہ ہو سکوں۔" میں نے اپنی جگہ چھوڑ کر بے چینی سے ٹہلنا شروع کر دیا۔

"چھٹی کی ضرورت کیوں پیش آئی؟" سلطان شاہ نے اپنی جگہ بیٹھے بیٹھے پوچھا۔

میں نے اختصار کے ساتھ اپنی مجبوریاں دہرا دیں جو میرے ذہن میں ازدحام مار رہی تھیں۔

"پتا نہیں تم پر خودسری اور خود پسندی کا کوئی دورہ پڑا ہے یا تم نے کسی وجہ سے مجھے مکمل طور پر نظر انداز کرنے کا فیصلہ کر لیا ہے؟"

اس کے چہرے کے ساتھ ہی اس کی آواز میں بھی اداسی کا عنصر آ گیا تھا "تمہیں حبیب جیوانی کو چھیڑنے کی ضرورت ہی نہیں ہے۔"

میں نے حیرت سے اس کی طرف دیکھا اور پھر اس کے قریب ہی بیٹھتے ہوئے مصالحانہ لہجے میں پوچھا "تمہارے ذہن میں کوئی تجویز ہو تو بتاؤ" اس وقت میرا ذہن شدید انتشار کے عالم میں ہے۔"

"مشکل یہ ہے کہ تم نے اب خود کو اکیلا سمجھنا شروع کر دیا ہے" اس کی آنکھوں سے تاسف اور ہلکی سی ندامت کا کھلا اظہار ہو رہا تھا لیکن اس کا لہجہ سپاٹ تھا "تمہیں مجھ پر اعتبار ہو تو میں ہانگ کانگ جا سکتا ہوں۔ غزالہ بھابی مجھے بھولی نہیں ہوں گی۔ وہ میری بات مان لے گی۔ تم آرام سے کل مافیا کے دفتر میں وقت گزار سکتے ہو۔ اس طرح کسی بھی پریشانی کے بغیر دونوں کام بیک وقت کیے جا سکتے ہیں۔"

میں نے بے اختیار اسے اپنے سینے سے لگا لیا اور اضطراری جذباتی ابال کے تحت کہا "میں تمہیں اپنی ذات سے الگ نہیں سمجھتا۔ بس پریشانیوں میں گھرنے کے بعد کبھی کبھی میرا ذہن ماؤف سا ہو جاتا ہے اور سامنے کی کھلی کھلی باتوں کو نظرانداز کر کے میں دور کی کوڑی لانے کے چکر میں الجھ جاتا ہوں۔"

اس نے جو کچھ کہا، وہ واقعی بہت سہل اور قابل عمل تھا۔ وہ غزالہ نہ صرف سلطان شاہ سے اچھی طرح واقف تھی، بلکہ اسے اپنے بھائی کی طرح عزیز رکھتی تھی۔ اسے یہ بھی معلوم تھا کہ میں اپنے معاملات میں سلطان شاہ پر کس حد تک اعتبار کرتا ہوں۔ اگر میرے بجائے، وہ ہانگ کانگ روانہ ہو جاتا اور وہاں غزالہ سے مل کر اسے یہ پیغام پہنچانے میں کامیاب ہو جاتا کہ کرانگ فو اس کا دشمن نہیں، بلکہ خیر خواہ ہے تو غزالہ پہلی فرصت میں پولیس کی محفوظ تحویل کر خیرباد کہہ کر کرانگ فو کے ساتھ چلی جاتی اور ساری الجھنیں رفع ہو جاتیں۔

اسے روانہ کرنے کے بعد میں پوری یکسوئی کے ساتھ مافیا کے معاملات پر توجہ دے سکتا تھا۔

پچھلی بار ہمارے حالات بہت مخدوش تھے اس لیے ہم نے جعلی سفری دستاویزات پر غیر ملکی سفر کیا تھا اور پاکستان واپس پہنچتے ہی ان دستاویزات کو تلف کر دیا تھا لیکن اس مرتبہ میں سلطان شاہ کو جعلی پاسپورٹ پر سفر کرنے کا مشورہ نہیں دینا چاہتا تھا۔ میرا تجربہ تھا کہ ہانگ کانگ ائرپورٹ پر متعین امیگریشن حکام بہت تجربہ کار اور اپنے کام میں ماہر تھے۔ وہ اپنی سرزمین پر آنے والوں کی سفری دستاویزات چند روزانہ مہارت کے ساتھ جانچتے تھے اور بالعموم فوراً ہی ہر گڑبڑ کا سراغ لگا لیتے تھے۔

"تمہیں پریشان ہونے کی ضرورت نہیں" اس مسئلے سے واقف ہونے کے بعد سلطان شاہ نے کہا "تم بس فیصلہ کرو اور باقی کام مجھ پر چھوڑ دو۔ میں اپنے پاسپورٹ کا بندوبست خود ہی کر لوں گا۔"

"مگر میں جاننا چاہتا ہوں کہ تم کیا بندوبست کرو گے کیونکہ مفاد کے لیے تمہیں آنکھیں بند کر کے کسی خطرے میں نہیں جھونک سکتا۔"

"میرے علاقے کے کچھ لوگ کراچی میں بکر شپ کی ایجنسیاں چلا رہے ہیں۔ کچھ پیسے ضرور خرچ ہوں گے لیکن وہ چند گھنٹوں ہی میں باضابطہ روانگی کا بندوبست کرا دیں گے۔ بات صرف تمہاری اجازت کی ہے۔ تم کہو تو میں ابھی وقت سے اپنی کوششوں کا آغاز کر سکتا ہوں۔"

سلطان شاہ کا مشورہ بہت معقول اور وزنی تھا۔ وہ اپنے دام اور پیسے کے زور پر کام نکال سکتا تھا تو اس سے اچھی کوئی بات ہی نہیں تھی۔ اس وقت میرے ذہن میں ایک تدبیر یہ بھی تھی کہ میں مافیا کے پروردہ، ان سرکاری افسران میں سے کسی سے رجوع کروں جنہیں حبیب جیوانی نے رشوت کے ذریعے یا ان کی گھناؤنی اخلاقی کمزوریوں کی بنا پر بلیک میل کر کے اپنا ہم نوا بنایا ہوا تھا۔ اہم سرکاری اور انتظامی افسران پر اپنی گرفت قائم کرنے کے لیے حبیب جیوانی نے اپنے تجربات کی بنا پر کراچی میں مغربی طرز پر جس مادر پدر آزاد کی کلب کی بنیاد ڈالی تھی، اس کی شرمناک کارروائی مجھ سے زیادہ ڈھکی چھپی نہیں تھی۔

سیٹھ حبیب جیوانی نے ساحل سمندر سے دور اور ایک خوب صورت اور وسیع و عریض عمارت میں حسین و جمیل مقامی اور غیر ملکی لڑکیوں کی ایک بے حجاب کھیپ جمع کی ہوئی تھی۔ کلب کا بوجھل اور رومان پرور شاموں میں ان لڑکیوں کو معزز بیگمات کی طرح ناز و ادا کے پردوں میں لپیٹ کر وہاں آنے والے با اختیار افسران کے سامنے پیش کیا جاتا تھا۔ بظاہر وہ سب آزاد تتلیوں کی طرح خود سپردگی پر آمادہ تفریحات میں مصروف نظر آتی تھیں لیکن ان میں سے ہر ایک کا نشانہ پہلے سے طے ہوتا تھا اور وہ بڑی درپردہ انداز میں اپنے گرد ناز و ادا کا ایسا جال بچھا دیتی تھیں کہ اس کی آتش شوق کو ہوا دیتی تھیں۔ پھر جس "اسکاچ"، رم اور ووڈکا کے سرور میں ڈوبے ہوئے شکار، اندھا گہرا ہونے سے پہلے، اس جال میں پھنس کر خلوت میں چلے جاتے تھے جہاں خودکار کیمروں کی نگاہیں ہر منظر کو ویڈیو کے مقناطیسی فیتے پر محفوظ کر لیتی تھیں اور جوں جوں کیسٹ کے مضبوط شکنجے میں مافیا کے مددگاروں کی تعداد میں اضافہ ہوتا رہتا تھا۔

مافیا کی سب سے بڑی خوبی یہ تھی کہ ان معتمد افسران سے کام نکلوانے کے لیے صرف بلیک میلنگ پر ہی انحصار نہیں کیا جاتا تھا بلکہ اس کے ذریعے انہیں صرف رام کیا جاتا تھا۔ مافیا کے مفادات کے تحفظ پر آمادہ ہو جانے کے بعد ان سے جو بھی کام لیا جاتا تھا، اس کا معاوضہ انہیں باقاعدگی سے ادا کیا جاتا تھا۔

میرے پاس ایسے افسران کی فہرست موجود تھی جن سے مخصوص حوالوں کے ذریعے کوئی بھی غیر قانونی کام لیا جا سکتا تھا لیکن اس مرحلے پر ان لوگوں سے رجوع کرنے کے بجائے سلطان

بیوی نیورو کو قبول کر لینا ہی بہتر تھا۔

"تم نے میرے ذہن پر سے بہت بڑا بوجھ اتار دیا ہے۔ تم ابھی سے اپنی روانگی کی تیاریاں شروع کر دو۔ بس یہ خیال رکھنا کہ پاسپورٹ پر تمہارا اصل نام ہونا چاہیے۔ ہانگ کانگ کی پولیس شناخت کے لیے پاسپورٹ کے علاوہ کسی اور چیز کو قبول نہیں کرے گی۔ اگر وہاں تمہارا کوئی اور نام نکلا تک پہنچا تو وہ لڑکی تم سے ملنے سے انکار کر دے گی اور تم بلاوجہ پولیس کی نظروں میں آ جاؤ گے۔"

"تم ان دیگر جنگ ایجنٹوں کو نہیں جانتے۔" وہ ہنستے ہوئے بولا۔ "ہمارا کام سیدھا اور قانونی ہوگا۔ میرے اصل نام اور تصویر سے پاسپورٹ بنے گا۔ وقت گزر چکا ہے ورنہ یہ کام آج ہی ہو جاتا۔ اب صبح دفاتر کھلتے ہی میرا کام ہوگا اور میں پہلی پرواز سے روانہ ہو جاؤں گا۔"

"یہاں سے ہانگ کانگ کے لیے براہ راست پروازوں کی تعداد شاید بہت کم ہے۔ ہو سکتا ہے کہ تمہیں بنکاک یا کولمبو میں رکنا پڑے۔ بنکاک کا راستہ لو تو ذرا چاروں کھونٹ چوکس رہنا۔"

"کیا وہاں بھی کوئی خطرہ ہے؟" اس نے چونک کر سوال کیا۔

"ایمان کو سخت خطرات لاحق رہتے ہیں۔ سرکاری عمل داری سے باہر آتے ہی' وہاں کی صنعت کار نہیں اور ان کے نمائندے سرمایہ کاری کے لیے مہمان پر یلغار کر دیتے ہیں۔" ثمن نے ماضی کے تجربات کو یاد کرتے ہوئے کہا۔

"پہیلیاں بجھوانے کے بجائے سیدھی طرح بتاؤ کہ تم کیا کہنا چاہتے ہو؟" اس کی نگاہوں سے الجھن ہویدا تھی۔ شاید میں ابتدا ہی کے بیچ ہی نہیں پڑ سکی تھی۔

"ویت نام کی جنگ کے زمانے سے عصمت فروشی تھائی لینڈ کی سب سے بڑی گھریلو صنعت ہے۔ سیاحت کے پیشے سے وابستہ ہر شخص کسی نہ کسی طرح اس صنعت سے وابستہ ہے۔ ائرپورٹ کے قلی سے لے کر ہوٹل منیجر تک' سب ہی اس بہتی گنگا میں ہاتھ دھونے کی فکر میں لگے رہتے ہیں۔ ایڈز کی ہولناک وبا بھی ان کے کاروبار کو نقصان پہنچا کر بند نہیں کر سکی ہے۔ تم بھی اپنے اوپر زیادہ مہربان ہونا چاہو تو فوراً تھائی لینڈ کے احول پر چڑھ کر آئی سے ہزار قدم دور بھاگ لینا ورنہ تمہارا سارا عقلمندی سے ہاتھ دھو بیٹھو گے۔"

"کمال کا افوہ!" وہ متعجب ہو کر بولا۔ "تم تو اس طرح ڈرا رہے ہو جیسے وہ پورا ملک ہی میرا منتظر ہے۔ آخر کو شرفا بھی تو وہاں جاتے ہوں گے۔"

"وہاں صرف شرفا ہی جاتے ہیں کیونکہ اپنے ملک میں ایسی خرافات میں دلچسپی لے کر وہ اپنی شرافت کو داغدار کرنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتے۔ پورا تھائی لینڈ تو میں نے بھی نہیں دیکھا لیکن بنکاک کے ساتھ ہی' سیاحت کی زد میں آئے ہوئے دوسرے شہروں اور ساحلی مقامات کا بھی یہی حال ہے۔ ہر سن و سال کی عورتیں اور لڑکیاں' خوش شکل دلفریب پھرتی ہیں۔ ستم ہے شرط' مسافر نواز بہتیرے' والی بات شاید بنکاک ہی کے لیے کہی گئی ہے۔"

"اگر وہاں بے شرمی کا یہی حال ہے تو ان کی قومی حمیت کہاں سو رہی ہے؟ وہاں کے خوش حال گھرانے اس لعنت سے محفوظ ہیں؟" وہ خود کو تھائی کہتے ہوئے کس قدر شرمسار ہوتے ہوں گے؟"

"یہ تو وہی لوگ بتا سکتے ہیں۔ میں یہ ضرور بتا سکتا ہوں کہ جب کسی بھی معاشرے میں بدی کے ہولناک عفریت پنجے گاڑ لیتے ہیں اچھائیوں کو نگل جائیں تو وہاں بسنے والوں کے دل و دماغ میں سے بدی کا احساس مٹ جاتا ہے یا شاید معاشرتی ضمیر تباہ ہو جانے کے بعد بدی کی قوتیں سر عام اپنا طاغوتی ناچ ناچنا شروع کر دیتی ہوں۔ یہ پہلے انڈا یا پہلے مرغی والا مسئلہ ہے۔ میں نے سنا ہے کہ کاروباری ادارے تک میں میزبان اپنے ہر مہمان کو انفرادی طور پر جنس مخالف کی صحبت فراہم کرنا اپنا کاروباری اور اخلاقی فرض تصور کرتے ہیں۔"

"میں نے تفریح کے لیے تھائی لینڈ کی مقبولیت اور شہرت تو بہت سنی ہے لیکن تمہاری باتیں میرے لیے نئی ہیں۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ وہاں تفریح کا مفہوم اس قدر محدود اور مخصوص ہوگا۔"

"ویت نام کی جنگ سے پہلے تھائی لینڈ کے لوگ بہت غریب اور خستہ حال تھے لیکن وہاں ساری معاشرتی اقدار زندہ تھیں۔ سائیگاؤں اور دوسرے ویت نامی محاذوں سے تعطیل پر آنے والے امریکی سپاہیوں کی دلداری کے لیے امریکیوں نے کچھ مقامیوں کے ساتھ نائٹ کلبوں' شراب خانوں اور قحبہ خانوں کی سرپرستی شروع کی تو وہاں پیسہ برسنے لگا۔ امریکی سپاہی اپنے وطن سے ہزاروں میل دور ایک بے مقصد جنگ کا ایندھن بنے ہوئے تھے۔ محاذ پر ان کے چاروں طرف موت کے ڈراؤنے ہیولے ناچتے رہتے تھے۔ ہر سپاہی ہر روز اپنے ہاتھوں سے اپنے ساتھیوں اور دوستوں کی لاشوں کے بکھرے ہوئے اعضا سمیٹ کر تابوت میں ڈالتا تھا اور جانتا تھا کہ کسی بھی لمحے وہ اچانک موت کی بے نام وادیوں میں دھکیل دیے جائیں گے۔ اس لیے چھٹی پر آیا ہوا ہر سپاہی اسے آخری چھٹی سمجھ کر منانا اور اپنے الاؤنس لٹاتا تھا۔ موت کی لاشعوری بلکہ شعوری دہشت انہیں زندگی کے ہر لمحے سے سرمستی نچوڑ لینے پر

انسانی تھی جس کے نتیجے میں ویت نام کے ارد گرد ہزاروں اڈے تیزی سے کھلتے چلے گئے۔ اس طویل جنگ کے خاتمے کے بعد عیاشی کے دیگر ٹھکانے سرعت سے ویران ہو کر اجڑتے چلے گئے لیکن تھائی لینڈ کا شباب نکھرتا رہا کیونکہ اس ملک کی ایک تاریخ ہے' وہاں خوب صورت سواحل اور قابل دید تاریخی مقامات ہیں۔ اس لیے اب امریکی نامیوں کے بجائے بین الاقوامی سیاح ان پُراسرار تفریح گاہوں میں بھرے رہتے ہیں اور امریکیوں کا لگایا ہوا بے شرمی اور بے حیائی کا پودا ایک تناور درخت بن چکا ہے۔ تھائی جانتے ہیں کہ اس درخت کی زہریلی جڑیں' اندر ہی اندر ان کی زمین کو چاٹ رہی ہیں لیکن وہ خاموش ہیں کیونکہ اس درخت کی گھنی اور ٹھنڈی چھاؤں سے انہیں ان گنت راحتیں ملتی ہیں۔ ترقی اور خوشحالی کے لیے زرمبادلہ ضروری ہے اور تھائی لڑکیاں اپنے ملک کے لیے سب سے زیادہ زرمبادلہ کما رہی ہیں۔ لمبے تڑنگے اور سفید فام امریکیوں سے کھلے میل جول کے نتیجے میں ان کے خدوخال بھی دلکش ہو گئے ہیں۔ دوغلی نسل کی جیتی خوب صورت اور دراز قامت لڑکیاں اپنے گاہکوں کو خلوت میں' ان بے وفا امریکیوں کی کہانیاں سناتی ہیں جنہوں نے عمر بھر کا پیمان وفا باندھ کر ان کی مقامی ماؤں سے شادیاں کر کے اپنے گھر سے ہزاروں میل دور ایک نیا گھر آباد کیا اور اپنی مقامی بیویوں کو کئی کئی بچے بچیوں کی ماں بنا دیا لیکن جنگ کا طبل بجنا بند ہوا تو وہ دغا باز اپنے بیوی بچوں کو بھول کر وطن واپس بھاگ گئے۔ ان کے جوان لڑکے اب سیر گاہوں میں دلالیاں کرتے پھرتے ہیں اور ان کی نیلی اور سبز آنکھوں والی دلکش بیٹیاں سیاحوں کے دل بہلا کر اتنے پیسے جوڑنے کی فکر میں لگی رہتی ہیں کہ ایک بار امریکا جا کر ان بھگوڑے باپوں سے یہ پوچھ سکیں کہ جب انہیں بھاگ ہی جانا تھا تو انہوں نے اولاد کی آرزو کیوں کی؟ ان کی ماؤں کی آبرو تھیں تو امریکی سپاہیوں کے لیے ویسے ہی کھلی رہتی تھیں۔ وہ باپ بنے بغیر بھی اپنے سارے یادگار تجربوں سے گزر سکتے تھے۔"

سلطان شاہ خاموشی اور پوری توجہ کے ساتھ میری وہ تقریر سنتا رہا۔ میں خاموش ہوا تو وہ مسکراتے ہوئے بولا "تم امریکیوں کے بارے میں کچھ زیادہ ہی حساس ہو گئے ہو۔ جنگ کہیں بھی اور کسی بھی دو قوموں کے درمیان ہو' وہ دوسری ہر تباہی لانے سے پہلے اخلاق اور کردار کو تباہ کرتی ہے۔ جنگ زدہ خطوں میں اعلیٰ اخلاقی کردار کا وجود شاید ہی کہیں ملتا ہو۔ فتح یا شکست سے پہلے یہ ایک بنیادی نقصان ہوتا ہے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ اخلاق اور انسانی اقدار جنگ کا پہلا ایندھن بنتی ہیں لیکن وہ ایک فطری عمل ہوتا ہے لیکن امریکی ان خرابیوں کو جانے بوجھے انداز میں تیزی سے پھیلانے کے مجرم تھے۔ وہ جانتے تھے کہ وہ اپنے ملک کا نہیں' دوسرے ممالک کا اخلاق اور کردار تباہ کر رہے ہیں۔ ان کی یہ خود غرضی ہر جگہ نمایاں نظر آتی ہے۔ تمہیں شاید مثال دی ہو۔ یہ ہمارا ذاتی تجربہ بھی ہے۔ امریکی معاشرے کو ہیروئن کے تباہ کن اثرات سے بچانے کے لیے ہماری نوجوان نسل کو اسی اندھے غار میں دھکیل دینا کس مذہب' قانون یا ضابطے کی رُو سے جائز ہے؟ لیکن یہ ہو رہا ہے کیونکہ دانستہ امریکی گینگسٹر اور اس کے چیلے روز کی گھناؤنی سرگرمیاں کا جواز نہیں دیا کیونکہ ان سازشوں کو سیاسی اور معاشی مفادات کے تحفظ کی کوششوں کا نام دیا جاسکتا ہے لیکن ہیروئن تو ایک متفق علیہ انسانی مسئلہ ہے۔ اس کے انسداد کی کوششوں میں ملک' قوم اور علاقے کا امتیاز برتنا ہر اعتبار سے قابل نفرت ہی کہلائے گا۔"

"میں تم سے بحث میں نہیں جیت سکتا" وہ ہنستے ہوئے بولا "مجھے معلوم ہو چکا ہے کہ تم جو کچھ کہتے ہو' اس کے حق میں دلائل کا ایک انبار بھی رکھتے ہو۔ تم نے ذرا سی بات پر مجھے تھائی لینڈ کے بارے میں اتنی معلومات بہم پہنچا دی ہیں کہ میں دو ہفتے تک رہ کر بھی یہ سب نہیں جان سکتا تھا۔"

"تمہیں اکیلے سفر کا تجربہ نہیں ہے اس لیے میرا فرض تھا کہ میں تمہیں نشیب و فراز سے آگاہ کر دیتا۔ بنکاک میں ویسے بھی جرائم کی شرح روز افزوں ہے۔ جرائم پیشہ افراد سے ساز باز رکھنے والی لڑکیاں یا ٹیکسی ڈرائیور' سادہ لوح سیاحوں کو مضافاتی ویرانوں میں لے جا کر لٹوا بھی دیتے ہیں۔ تمہیں وہاں رکنا پڑا تو تمہارا قیام بہت مختصر ہوگا۔ بہتر یہی ہوگا کہ تم اپنا وقت زیارت مقامات کی سیر میں گزارو۔"

سلطان شاہ کو ہانگ کانگ بھیجنے کا فیصلہ کر لینے کے بعد ذہن سے بہت بڑا بوجھ اتر گیا تھا اور ہم دونوں کے پاس وقت بھی تھا اس لیے میں سلطان شاہ کو اس کے سفر کے بارے میں ان تمام امکانات سے آگاہ کرتا رہا جو میری نظروں میں اہم تھے۔ پھر سلطان شاہ گاڑی کی چابی لے کر فلیٹ سے نکل گیا۔

اس کے چلے جانے کے بعد مجھے اچانک ہی خیال آیا کہ میں نے مکاؤ والی لڑکی سے تھوڑی دیر بعد بات کرنے کا وعدہ کیا تھا لیکن خاصا وقت گزر جانے کے باوجود میں اس وعدے کو بھولا ہوا تھا۔

میں نے فوراً ہی مکاؤ کا نمبر ملانا شروع کر دیا۔ میری پہلی کا کوشش بار آور ثابت ہوئی اور مکاؤ سے سلسلہ مل گیا مگر مجھے اس وقت بدترین مایوسی کا سامنا کرنا پڑا جب وہاں سے دوسری گھنٹی کی آواز کے بعد چوہے کی مانوس چوں چوں کے بجائے نسوانی آواز میں کوئی پیغام سنائی دینے لگا۔

میں نے اس نسوانی آواز کا سلسلۂ کلام قطع کر کے اپنی بات کرنی چاہی لیکن اس کے لب و لہجے پر اپنے الفاظ کا کوئی اثر محسوس نہ کرتے ہوئے میں نے سمجھ لیا کہ وہ ریکارڈ کیا ہوا کوئی پیغام تھا جو اس فون سے سلسلہ ملتے ہی کسی خودکار نظام کے تحت چل پڑا تھا۔ پہلے چینی یا اس سے ملتی جلتی زبان میں چند فقرے ادا کیے گئے پھر شاید وہی پیغام انگریزی میں دہرایا جانے لگا جس کا خلاصہ یہ تھا کہ رات ہو جانے کی وجہ سے محل کے ملازمین آرام کر رہے ہیں اس لیے صبح ہونے سے پہلے فون پر کسی سے بات ہونا ممکن نہیں تھی۔ میں نے ریسیور کریڈل پر ڈال دیا۔

ذہن صاف ہوا تو حبیب جیوانی کا مسئلہ ایک مرتبہ

میرے دماغ میں سر ابھارنے لگا۔

میں نے دو مرتبہ اس کا نمبر ملایا اور دونوں مرتبہ ایک ہی عورت نے نہایت ڈھٹائی کے ساتھ رانگ نمبر کا عذر پیش کر کے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

حبیب جیوانی اپنے گھر پر اکیلا رہتا تھا تو اس کے فون پر کسی عورت کا موجود ہونا حیرت انگیز نہیں تھا۔ وہ اپنی بیوی سے محرومی کے بعد زیادہ عرصے تک تجرد کی زندگی نہیں گزار سکتا تھا۔ ویسے بھی مجھے بتایا گیا تھا کہ ان دنوں وہ دفتر سے غیر حاضر رہ کر اپنے گھر پر آرام کر رہا تھا۔ اس آرام میں کسی گرل فرینڈ کا وجود یقینی طور پر ناگزیر نظر آتا تھا لیکن پھر کیا وجہ تھی کہ اس عورت یا لڑکی نے رانگ نمبر کا عذر پیش کرنے کی ضرورت محسوس کی؟

میں کچھ دیر تک اسی گتھی کو سلجھانے کی کوشش کرتا رہا۔ اسی دوران میں ذہنی سکون حاصل کرنے کے لیے میں نے وال کیبنٹ میں سے بلیو لیبل وسکاچ کی بوتل نکال کر اپنے لیے ایک صحت مند پیگ بنالیا تھا جو آہستہ آہستہ میرے معدے میں منتقل ہوتا جا رہا تھا۔

سگریٹ اور اسکاچ کے سکون پرور امتزاج نے ابھی جب میری ہمت بڑھائی تو میں نے تیسری مرتبہ سیٹھ حبیب جیوانی کے گھر کا فون نمبر ملانے کا فیصلہ کر لیا۔

رابطہ ہوتے ہی پہلی گھنٹی مکمل ہونے سے پہلے ہی دوسری طرف سے ریسیور اٹھا لیا گیا۔ ایسا محسوس ہوا جیسے کوئی کال کے انتظار میں فون سے لگا بیٹھا تھا۔

اس بار واضح طور پر حبیب جیوانی کی خرخراتی آواز سنائی دی تھی۔ پہلے میں خود حبیب جیوانی سے بات کرنے کے لیے بے چین تھا لیکن سلطان شاہ کو بنکاک روانہ کرنے کا فیصلہ کرنے کے بعد مجھے حبیب جیوانی سے بات کرنے کی کوئی ضرورت نہیں رہی تھی۔ تیسری مرتبہ اس کا نمبر ملانے کا سبب صرف میرا تجسس تھا۔ میں یہ جاننا چاہ رہا تھا کہ وہ خود کیوں فون پر آ کر جواب دینے سے گریز کر رہا تھا؟

مگر اس کی آواز سنتے ہی میں نے کچھ سوچے سمجھے بغیر بدلی ہوئی آواز سے پوچھا "رقم کا کیا ہوا ہے؟"

ظاہر ہے وہ گفتگو کے لیے وہ وقت واقعی نامناسب تھا۔ اس نے میرا سوال سن کر حبیب جیوانی یقینی طور پر بھنا گیا ہو گا۔ جواب میں اس نے فون پر ایک گندی گالی دی اور میں زور سے ہنس پڑا۔

"میں تم سے صرف اتنا پوچھنا چاہ رہا تھا کہ وہ تمہارے پاس سے کب واپس لوٹے گی؟" میں نے ہنسی کے دوران ہی بدلی ہوئی آواز میں سوال کیا۔

"وہ تمہاری بچی ہے یا ماں؟" اس نے بے تحاشا مغلظات بکنے کے بعد پوچھا۔

"میرا اس سے وہی رشتہ ہے جو تمہارا اس سے ہے۔" غصے کے عالم میں مجھے اس کو چڑانے میں لطف آنے لگا تھا "اب بتاؤ کہ تم اپنی والدہ کو اپنے فلیٹ سے کب رخصت کر رہے ہو۔ اپنے وعدے کے مطابق اسے بارہ بجے تک میرے پاس پہنچ جانا چاہیے تھا لیکن وہ اب تک غائب ہے۔"

شاید اسے اندازہ ہو گیا کہ مشتعل ہو کر وہ میرا کچھ بگاڑ سکتا تھا نہ ہی میرے بارے میں کوئی بات معلوم کر سکتا تھا۔ اس لیے اس نے فوراً ہی سنبھالا لیتے ہوئے کہا "تم بلاوجہ مجھے اشتعال دلانے کی کوشش کر رہے ہو۔ کھل کر بتاؤ کہ تم کون ہو اور کیا چاہتے ہو؟ میرا خیال ہے کہ اس سے پہلے بھی تم دو بار فون کر چکے ہو۔"

میرے دماغ پر اس وقت شیطان سوار ہو چکا تھا۔ اس لیے میں نے پورے سکون کے ساتھ کہا "یہ میرا پہلا فون ہے۔ ہو سکتا ہے کہ تمہاری محبوبہ نے میرے علاوہ دوسروں کو بھی وقت دیا ہوا ہو اور وہ بے چارے بھی میری طرح دل تھامے اس کا انتظار کر رہے ہوں۔ وہ ان ہی میں سے کسی کے فون رہے ہوں گے۔ اگر وہ اب بھی تمہارے پہلو میں موجود ہے تو اس سے میری بات کرا دو۔ ہو سکتا ہے کہ اس کا دل پسیج جائے۔"

"تم جو کوئی بھی ہو، نرے الو کے پٹھے ہو اور بلاوجہ اپنا وقت برباد کر رہے ہو۔"

"وہ مجھے منع کر دے تو میں اسے بھول کر سو جاؤں گا۔ ابھی تک تو میں..." مجھے اپنی بات ادھوری چھوڑنی پڑی کیونکہ مجھے دوسری طرف سے اسی عورت کی آواز سنائی دے رہی تھی۔

"یہ وہ آواز نہیں ہے" وہ کہہ رہی تھی۔ شاید حبیب جیوانی نے اپنا آخری اقرار کرتے ہی ریسیور اسے تھما دیا تھا کہ وہ میرا جواب سن کر آواز شناخت کر سکے لیکن میری بدلی ہوئی آواز کی وجہ سے اس نے فوراً ہی اپنی ناکامی کا اعتراف کر لیا تھا "تم ہی دیکھو کہ یہ کیا چاہتا ہے؟ میں اس آواز سے بالکل ناواقف ہوں۔"

"شاید تم نے سن لیا ہو گا کہ وہ تم سے بات کرنے پر آمادہ نہیں ہے" حبیب جیوانی نے لائن پر آ کر کہا "وہ پچھلے فون بھی تمہارے نہیں تھے۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ ان بے وقت فون کالز سے تم لوگ کیا مقصد حاصل کرنا چاہ رہے ہو؟"

"لوگ نہیں، میں ایک فرد ہوں اور تمہاری محبوبہ میں برابر کا ساجھے دار ہوں..."

اس نے میری بات کاٹ کر مجھے ایک شرمناک مقام پر جانے کا مشورہ دیا اور فون بند کر دیا۔

میں چند ثانیوں تک ریسیور ہاتھ میں لیے بیٹھا رہا پھر میں نے سلسلہ منقطع کر دیا۔

دو بجنے سے ذرا پہلے ایک مرتبہ فون کی گھنٹی بجی۔ میرا خیال فوراً ہی حبیب جیوانی کی طرف گیا۔ کچھ بھی ہو، وہ آخر کار مافیا کے مقامی بیورو کا چیف تھا اور خود کو موصول ہونے والی فون کالز سے تشویش میں مبتلا ہو کر مجھے ٹٹولنے کا فیصلہ کر سکتا تھا۔ اگر میں اپنی اصل آواز میں بولتا اور دوسری طرف اس کی محبوبہ ہوتی تو وہ میری آواز فوراً پہچان لیتی۔ کوئی نئی آواز اختیار کرنے کی صورت میں وہ

نیند میں رہ جاتا۔ تیسرا امکان یہ بھی تھا کہ حبیب جیوانی مجھ سے بات کرتے کرتے' میری بے خبری میں ریسیور اچانک اپنی داشتہ کو تھما دیتا اور یوں میری حرکت بہت آسانی کے ساتھ بے نقاب ہو جاتی اور وہ مجھ سے بدظن ہو جاتا۔

میں نے فیصلہ کرلیا کہ مجھے ریسیور نہیں اٹھانا چاہیے لیکن رات کے سناٹے میں گھنٹی کی تیز آواز پڑوسیوں کی نیند میں خلل ڈال سکتی تھی' اس لیے میں نے اسے صوفے کے فوم کشن پر رکھ کر اس کے اوپر بھی دو مزید کشن ڈال دیے اور مسلسل بجتی ہوئی گھنٹی کی آواز کافی دب گئی۔

ایک ڈیڑھ منٹ بعد تواتر سے بجتی ہوئی گھنٹیوں کا سلسلہ معدوم ہو گیا تو مجھے اچانک ہی سلطان شاہ کا خیال آ گیا۔ وہ ایک اہم مشن پر گھر سے نکلا ہوا تھا۔ اور یہ امکان بھی تھا کہ مجھے کوئی اہم پیغام دینے یا کوئی مشورہ لینے کے لیے اس نے فون کیا ہو۔

وہ خیال آتے ہی' میں دل ہی دل میں خود کو ملامت کرنے لگا اور میں نے فیصلہ کرلیا کہ دوبارہ فون آیا تو ریسیور اٹھا کر صورت حال کا سامنا ضرور کروں گا۔ اپنی اصل آواز کو غنودہ اور خواب ناک بنا کر حبیب جیوانی کی داشتہ کی شناخت کے خطرے کا بھی سدباب کیا جا سکتا تھا۔

اور ہوا بھی یہی کہ چند منٹ کے سکوت کے بعد میرے فون کی گھنٹی ایک بار پھر بج اٹھی۔

میں نے سستی سے ریسیور اٹھا کر' نیند کے خمار سے بوجھل آواز میں ہیلو کہا تو دوسری طرف سے حبیب جیوانی یا سلطان شاہ کے بجائے ظفر کی جانی پہچانی آواز سنائی دی۔

"مبارک ہو' تمہارا شکار زندہ سلامت پکڑ لیا گیا ہے۔" وہ کہہ رہا تھا "وہ سمندر کی خونخوار اور بے رحم موجوں سے لڑ کر ساحل پر آنے میں تو کامیاب ہو گیا لیکن اپنی ابتر حالت کی وجہ سے فوری طور پر فرار کی راہ اختیار نہیں کرسکا۔ وہ نزدیک ساحل کی گیلی ریت پر' کسی لاش کی طرح اوندھا پڑا ہوا تھا کہ کوسٹ گارڈز والوں نے اپنے ہیلی کاپٹر سے اسے دیکھ لیا۔"

"اب وہ کہاں ہے؟" میں نے اپنی خوشی پر قابو پاتے ہوئے سوال کیا۔

"شری مان سنگھ جیسے بدمعاشوں کو ہر راستہ اسٹیشن فور کی طرف لاتا ہے۔ ابھی تو اس کے گیلے کپڑے اتار کر' اس کے پیٹ سے سمندر کا پانی نکالا گیا ہے اور وہ بہتر حال ہے۔ تم چاہو تو چلے آؤ۔ میرا خیال ہے کہ ہمیں صبح سویرا ہونے سے پہلے' اس سے اچھی بات چیت مکمل کر لینی چاہیے۔"

میں نے فوری طور پر وہاں پہنچنے کا وعدہ کر کے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

سلطان شاہ ابھی کراچی ہی میں تھا۔ شری مان سنگھ کے پکڑے جانے کی صورت میں قدرت نے ہمیں ایک سنہرا موقع دیا تھا کہ ہم اس سے ہانگ کانگ والی لڑکی کی اصلیت اگلوا لیں۔ اگر وہ غزالہ ہی تھی تو سلطان شاہ وہاں پہنچ کر اسے ہانگ کانگ فورس سے تعاون کا عندیہ دے سکتا تھا اور اگر وہ شکنتلا ہوتی تھی تو ہمیں ہانگ کانگ کو بھول بھال کر نئی دہلی پر اپنی توجہ مرکوز کرنی تھی۔

اسپیشل ٹاسک فورس کوئی سرکاری فوج تھی نہ میں کوئی سرکاری اہل کار۔ اگر غزالہ اس وقت تک نئی دہلی میں ہی پہنچی ہوئی تھی تو میں اپنی ذاتی حیثیت میں انڈین کونسلیٹ کے کسی اہم عہدے دار سے اس کی واپسی کے لیے سودے بازی کر سکتا تھا۔

شری مان سنگھ کی رہائی کے عوض وہ لوگ غزالہ کو میرے حوالے کرنے پر آمادہ ہو سکتے تھے۔

سلطان شاہ کے لیے' میسج' ایک دفعہ چھوڑ کر میں فوراً ہی فلیٹ سے روانہ ہو گیا۔

سلطان شاہ' جہانگیر سے مستعار لی ہوئی' کالی شیراڈ لے گیا تھا اس لیے میں نے اپنے ذاتی استعمال کے لیے لی ہوئی' ٹریولان کی گاڑی نکال لی۔ جو درحقیقت حبیب جیوانی بلکہ مافیا کی ملکیت تھی۔

اسٹیشن فور پر اندھیرے اور پُراسرار سناٹے کا راج تھا لیکن اس کے نگہبان' اپنی جگہوں پر پوری طرح مستعد تھے۔ تاریکی کی مدھم سی روشنی میں اسٹیئرنگ وہیل کے پیچھے مجھے پہچانتے ہی' آہنی پھاٹک کھول دیا گیا۔ میں ہیڈ لیمپس گل کر چکا تھا لیکن اندھیرے میں پارکنگ لیمپس کی روشنی بھی دور تک پھیل رہی تھی۔ اسی اثنا میں میں نے دیکھا کہ احاطے کی دیوار کے ساتھ مسلح محافظوں کی غیر معمولی تعداد پھیلی ہوئی تھی۔

مجھے فوری طور پر اس عمارت میں بنے ہوئے غیر آباد اور سیلن زدہ تہ خانے میں پہنچا دیا گیا۔

اس تہ خانے میں سیڑھیاں اترتے ہی' ایک گرد آلود ہال تھا جس میں کچھ متروک فرنیچر اور دیگر کاٹھ کباڑ پڑا ہوا تھا۔ وہاں ایک کونے میں تین جوانوں کے درمیان' شری مان سنگھ فرش پر بندھا پڑا تھا۔

"صاحب ادھر ہیں" مجھے لانے والے نے تہ خانے کے دور افتادہ حصے میں نظر آنے والے مختصر سے کمرے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا اور خود زینوں کے اختتام پر ہی رک گیا۔

میں اسپیشل ٹاسک فورس کے ڈسپلن سے بخوبی واقف تھا اس لیے اپنی شدید ذہنی خواہش کے باوجود شری مان سنگھ کی طرف نہیں جا سکا۔ مجھے لانے والے نے کمرے کی طرف اشارہ کر کے مجھے بتا دیا تھا کہ اس وسیع و عریض تہ خانے میں مجھے کون سی راہ اختیار کرنی تھی۔ اس متعین راہ سے انحراف کی صورت میں کوئی بھی کارکن' پوری بے لحاظی کے ساتھ مجھے ٹوک سکتا تھا۔

تہ خانے کے اس دور افتادہ کمرے میں نہ جانے کب سے ایک مسہری پڑی ہوئی تھی۔ سیلن اور امتداد زمانہ کے باعث اس کی پالش غائب ہو چکی تھی۔ گدے کی حالت بھی ابتر اور خستہ تھی۔ ظفر اپنی ایک ساخت کے ساتھ اسی گدے پر بیٹھا چند کاغذات کے مطالعے میں منہمک تھا۔

"تم نے دیکھ لیا کہ وہ ہم سے بچ کر نہیں نکل سکا۔" مجھ سے گرم جوشی سے ہاتھ ملاتے ہوئے ظفر نے کہا۔

"اس بار اس کے ستارے گردش میں تھے کہ وہ بچ نکلنے کے بجائے پکڑا گیا۔ اب ہم اسے اپنی تحویل میں رکھ کر اس سے بہت کچھ اگلوا سکیں گے۔" میں نے جوابی جوش و خروش کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا۔

"نہیں، نہیں!" وہ اضطراری انداز میں ہاتھ ہلاتے ہوئے بولا۔ "تشری مان سنگھ ہمارے لیے خطرناک قیدی ثابت ہو سکتا ہے۔ اسے تو صبح کا اجالا نمودار ہونے سے پہلے فارغ کرنا ہوگا۔ اسی ہنگامی ضرورت کے لیے میں نے ایک ہیلی کاپٹر اسٹینڈ بائی کیا ہوا ہے تاکہ سورج طلوع ہونے سے پہلے کام پورا ہو جائے۔"

اس کی بات میری سمجھ میں نہیں آئی اور میں استفسار طلب نگاہوں سے اس کی طرف دیکھنے لگا۔

"بظاہر وہ اپنے ملک کا ایک سینئر سفارت کار مگر در اصل بلیک ایجنٹ ہے۔ ایسے لوگ بہت ڈھیٹ اور سخت جان ہوتے ہیں۔ وہ مر جائے گا لیکن کسی حساس معاملے پر اپنی زبان نہیں کھولے گا۔ اس لیے اس پر زیادہ وقت ضائع کرنا بے سود ہے۔" اس نے اپنی بات کی وضاحت کرتے ہوئے کہا۔ "ہمارے پاس وہ سمندر کی امانت ہے اور اسے صبح طلوع ہونے سے پہلے سمندر میں چلا جانا چاہیے ورنہ سنگین دشواریاں پیدا ہو جائیں گی۔"

"تو کیا تم اسے دوبارہ سمندر میں پھینک دو گے؟" میں اس کے انکشاف پر حیران رہ گیا۔

"اسے یہاں سفارتی مراعات حاصل ہیں اس لیے وہ مقامی قوانین کے تحت ملزم نہیں ٹھہرایا جا سکتا۔ پھر جب تک اس کی لاش برآمد نہیں ہوگی، اس کا سفارت خانہ واویلا مچا کر ہماری حکومت پر دباؤ ڈالتا رہے گا۔ اسی لیے میں نے کہا تھا کہ تشری مان سنگھ کا مر جانا بہتر ہے۔ ہم نے اسے دو چار دن زندہ رکھا تو پوسٹ مارٹم کے ذریعے اس کی موت کے وقت کا تعین کر لیا جائے گا۔ پھر روپوشی اور موت کے درمیان حائل طویل وقفہ بڑی پیچیدگیوں کا سبب بن جائے گا اور اس کے قتل کی ذمے داری ہماری حکومت پر ڈال دی جائے گی۔ کھلے سمندر کی طوفانی موجوں سے لڑتے ہوئے کوئی تند و تیز تیراک بھی چند گھنٹوں سے زیادہ زندہ نہیں رہ سکتا۔"

اس کی بات کسی حد تک میری سمجھ میں آنے لگی۔ "اس کا مطلب یہ ہوا کہ تم زخمی اسے دوبارہ سمندر میں دھکیل دینے کا فیصلہ کر چکے ہو؟" بات سمجھ لینے کے باوجود میرا لہجہ تائید طلب تھا۔

"ہم چلیں گے تمہیں۔ ہیلی کاپٹر سے اسے گہرے سمندر میں پھینکوا دیا جائے گا تاکہ یہ بالفور جہنم واصل ہو جائے۔ مقام کے انتخاب میں یہ احتیاط رکھی جائے گی کہ سمندر کی بپھری ہوئی لہریں اس کی پھولی ہوئی لاش کو کہیں اور لے جانے کے بجائے ایک دو روز میں ہمارے ہی کسی ساحل پر اگل دیں۔ اس طرح سب کچھ ہمارے حق میں جائے گا۔ پوسٹ مارٹم کی کہانی یہی بتائے گی کہ سمندر میں کودنے کے چند گھنٹوں بعد ہی تشری مان سنگھ مر چکا تھا۔ ہمیں اس پر تشدد میں بھی بڑی احتیاط برتنی ہوگی۔ اس کے لیے میں نے کئی ڈنڈوں پر موٹا ریگ مال منڈھوا لیا ہے۔"

"ریگ مال؟" میں نے حیرت سے دہرایا۔ "ڈنڈوں پر ریگ مال چڑھانے سے کیا حاصل ہوگا؟"

"ضربات سے اس کے جسم پر نیل پڑنے کے بجائے خراشیں آئیں گی جن پر نمک وغیرہ بھی چھڑکا جا سکتا ہے۔ یہ بات ہر شخص جانتا ہے کہ ہمارے کئی ساحلی علاقوں میں سوکھے کی اور دوسری قسم کی دھاردار چٹانیں ہیں جو بدن کو زخمی کر دیتی ہیں۔ ریگ مال کی خراشیں غرقابی کے حادثے سے میل کھا جائیں گی۔"

"تم کم سے کم وقت میں اس کو فارغ کرنا چاہتے ہو اس لیے میں ابھی سے بتائے دیتا ہوں کہ غزالہ اور گمشدہ والی پہیلی کے علاوہ میں اس سے اور کچھ نہیں چاہتا۔ ملکی مفادات اور اپنی ضروریات کو تم اچھی طرح سمجھتے ہو۔ اسی کے مطابق تم اپنے فیصلے کرتے رہنا۔"

ظفر نے مجھے جو کچھ بتایا وہ قابل فہم تھا لیکن تشری مان سنگھ سے اتنی جلدی نجات پانے کی بات سن کر میرا دل بجھ کر رہ گیا۔ اگر ہانگ کانگ والی لڑکی گمشدہ ثابت ہوتی تو میں تیزی سے غزالہ کو واپس لانے کے لیے تشری مان سنگھ کو اپنا یرغمالی نہیں بنا سکتا تھا۔

میں نے ظفر کے تیور دیکھ لیے تھے۔ وہ کسی بھی صورت میں تشری مان سنگھ کو اپنے گلے کی چھچھوندر بنانے کے لیے تیار نہیں تھا اس لیے میں نے اپنے دل کی بات دل ہی میں رکھی۔ میں تشری مان سے غزالہ کے تبادلے کا ذکر کر کے ظفر کو کسی امتحان میں نہیں ڈالنا چاہتا تھا۔

ہم دونوں اس کمرے سے نکل کر تہ خانے میں پہنچے تو تشری مان سنگھ بکری کے کسی نومولود بچے کی طرح گرد و غبار میں لتھڑا ہوا فرش پر پڑا ہوا تھا۔ اس کے بدن پر گیلے انڈرویئر کے علاوہ کوئی تار تک نہیں تھا۔ اس کے بدن سے اتارے گئے بھیگے کپڑے ایک گٹھری کی صورت میں ایک طرف رکھے ہوئے تھے اور وہیں ایک خاصا موٹا اور کھردری لکڑی کا ڈنڈا بھی رکھا ہوا تھا۔ بیس بال کے بلے سے مشابہ اس ڈنڈے پر بہت کھردرا اور مضبوط ریگ مال چپکا ہوا تھا۔ صرف پکڑنے کی جگہ ریگ مال سے خالی نظر آ رہی تھی۔

تشری مان سنگھ سختی سے وجود کا مالک تھا لیکن اس کا استخوانی بدن بڑے بڑے بالوں سے بھرا ہوا تھا۔ تیزی کے ساتھ سفید ہوتے ہوئے ان بالوں سے ظاہر ہوتا تھا کہ اس کے مزاج میں حیوانی جبلتوں کا غلبہ پایا جاتا تھا۔ بدن پر بالوں کی کثرت کو تقریباً گنجی کھوپڑی نے متوازن کر دیا تھا۔

اس کے دونوں ہاتھ پشت پر بندھے ہوئے تھے۔ آنکھوں پر سیاہ کپڑا تھا اور ہونٹوں پر ٹیپ چپکا ہوا تھا۔ وہ بائیں پہلو پر سکڑا سمٹا پڑا ہوا تھا اور بہت گہرے گہرے سانس لے رہا تھا۔

ظفر نے کھردرے ریگ مال والا ڈنڈا اٹھایا اور خاصا جھکا کر اچانک ریتی کی طرح شری مان سنگھ کی داہنی ران پر پھیر دیا۔ حلق ہی حلق میں گھٹنے والی بے معنی غراہٹوں کے ساتھ شری مان سنگھ کا پورا وجود بری طرح تڑپ اٹھا۔ ریگ مال کے کانٹے دار دانوں نے شری مان سنگھ کی جلد کو ادھیڑ کر خراشیں ڈال دی تھیں جن میں سے فوراً تازہ خون رسنے لگا تھا۔

"یہ عمل تمہارے پورے بدن پر دہرایا جائے گا" ظفر نے سفاکانہ لہجے میں کہا "پھر ان خراشوں پر نمک اور مرچوں کا تیز آمیزہ چھڑکا جائے گا۔ جب تک تم یہاں رہو گے تمہارے ساتھ شب و روز یہی سلوک کیا جائے گا" حتیٰ کہ گلے ہوئے گوشت میں سے تمہاری ہڈیاں جھانکنے لگیں گی۔ یہاں سے گلو خلاصی کی صرف ایک ہی صورت ہے کہ تم جان دیے بغیر ہمارے ہر سوال کا جواب دیتے چلے جاؤ۔ اب میں تمہارا دہانہ آزاد کر رہا ہوں۔ یہ یاد رکھنا کہ چیخ کر تم اپنے پھیپھڑے تباہ کر لو گے لیکن یہاں سے تمہاری آواز باہر نہیں جا سکے گی۔"

ظفر نے اپنی بات پوری کرتے ہوئے ایک جھٹکے سے اس کے دہانے سے ٹیپ نوچ لیا۔

شری مان سنگھ کے حلق سے ایک ہلکی سی اضطراری چیخ آزاد ہو گئی کیونکہ ٹیپ کے ساتھ ہی اس کی جلد سے شاید چند بال بھی اکھڑ گئے تھے۔

"ڈیلی کہاں ہے؟ میں اس سے بات کرنا چاہتا ہوں" لمحہ بھر کے بعد اس نے بھرائی ہوئی اور کمزور آواز میں کہا۔

ظفر نے آنکھوں ہی آنکھوں میں مجھے اشارہ کیا اور میں نے کہا۔ "میں موجود ہوں۔ تم فکر نہ کرو۔ یہ سب میرے ہی ساتھی ہیں اور جو کچھ کر رہے ہیں" اس میں میری مرضی شامل ہے۔"

"کم از کم میری آنکھیں ہی کھلوا دو تاکہ میں کچھ دیکھ سکوں؟" میری آواز سنتے ہی اس نے ایک احمقانہ فرمائش کر دی جس پر ظفر اپنے سر کو نفی میں ہلا کر رہ گیا۔

"دیکھنے آنکھوں سے بند آنکھیں اچھی ہیں۔ یہ اس لیے بھی ضروری ہے کہ تم رہا ہونے کے بعد میرے علاوہ کسی اور کی نشاندہی نہ کر سکو۔"

"اوہ!" وہ میری بات کاٹ کر بول پڑا "تم مجھے یہ بتانا چاہ رہے ہو کہ آخر کار مجھے زندہ چھوڑ دیا جائے گا۔ کاش تمہاری یہی نیت ہو لیکن میں تمہیں اتنا بتا سکتا ہوں کہ مجھ پر ہاتھ ڈال کر تم نے ایک بہت بڑے سیاسی اسکینڈل کی ابتدا کر دی ہے جو تمہاری حکومت کو بہت مہنگا پڑے گا۔"

"فی الحال اس بکواس کو بند کرو اور یہ بتاؤ کہ غزالہ کہاں ہے؟" میں نے ڈپٹ کر پوچھا۔

"میں بتا چکا ہوں کہ وہ نئی دلی میں ہے۔ مجھے معلوم ہے کہ تم اس کے بارے میں تذبذب میں مبتلا ہو۔ یہ تمہارے لیے بہت اچھا موقع ہے کہ تم میرے سفیر سے سودا کر لو۔ میرے بدلے وہ غزالہ کو ...

ہاتھ جوڑ کر تمہارے حوالے کر دیں گے۔"

میں نے کن انکھیوں سے دیکھا کہ شری مان سنگھ کی اس تجویز پر ظفر کے چہرے کے نقوش بگڑ گئے تھے۔ مجھے حیرت تھی کہ اس خبیث نے اتنی آسانی کے ساتھ میرے دل کی بات کہہ دی تھی لیکن میں چور نظروں سے ظفر کا ردعمل دیکھ چکا تھا اس لیے میں نے اس کی طرف دیکھے بغیر کہا "تم غزالہ کو ضرورت سے زیادہ اہمیت دے رہے ہو۔ ہمیں تم سے زیادہ بڑے حسابات بے باق کرنے ہیں۔ تمہیں بلاوجہ ہی یہاں نہیں لایا گیا ہے۔"

"تم مجھ سے کچھ بھی نہیں اگلوا سکو گے۔ میری چھٹی حس مجھے بتا رہی ہے کہ تم لوگ کسی اور چکر میں ہو۔ تم جیسے کسی جیبی غنڈے کے بس کی بات نہیں کہ اپنے کسی دشمن کی تلاش کے لیے ایجنسی کا بیڑہ روانہ کر سکے۔ میں تمہیں بتا رہا ہوں کہ کچھ لوگ تمہیں چارہ بنا رہے ہیں۔ اپنا کام نکل جانے کے بعد وہ تمہارا پتا بھی صاف کر دیں گے اور تم اپنی نگاہوں میں حیرت لیے زندگی باختہ ہو جاؤ گے۔"

میں نے ظفر کے ہاتھ سے ڈنڈا لے کر شری مان سنگھ کی ننگی گردن پر رگڑ دیا اور وہ بری طرح تلملا اٹھا۔ اس کی گردن پر خون کی لمبی لمبی خراشیں پڑ گئی تھیں۔

"ان وحشیانہ حرکتوں کے ذریعے تم زیادہ سے زیادہ مجھے ہلاک کر دو گے لیکن یقین رکھو کہ تم مجھ سے کچھ بھی نہیں اگلوا سکو گے۔ بہتر یہی ہے کہ تم مجھے رہا کر دو۔ یہ نہیں چاہتے تو مجھے گولی مار کر میری لاش کہیں ڈلوا دو۔"

"ہم تمہاری قوت برداشت کو پرکھنا چاہتے ہیں" اس بار ظفر نے کہا۔ اس کی آواز میں پیشہ ورانہ رقابت کی نمائش بہت واضح تھی "ہم تمہیں الٹا لٹکا کر تمہارے سر سے ایک فٹ کے فاصلے پر انگارے دہکا دیں گے جو تھوڑی ہی دیر میں تمہارا بھیجا پگھلا دیں گے، پھر دیکھیں گے کہ تم کیا بولتے ہو؟"

"زیادہ سے زیادہ میرا بھیجا ناک کے راستے بہہ کر باہر آ جائے گا لیکن میری زبان نہیں کھلے گی" اس کی آواز بدستور کمزور لیکن پُرعزم تھی۔ جس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس کا ارادہ اٹل ہے۔

"ہم تمہیں ماریں گے نہیں بلکہ کسی مردے سے زیادہ بدتر حالت میں واپس لوٹا دیں گے اور تم زندگی بھر دربدری کے عالم میں دربدر کی ٹھوکریں کھاتے پھرو گے" ظفر کا لہجہ سفاکانہ ہو گیا "اس لیے تمہاری عافیت اسی میں ہے کہ جو کچھ پوچھا جائے اس کا جواب دیتے چلے جاؤ!"

"میں موت یا ذلت سے نہیں ڈرتا۔ تم ضد کرتے ہو تو سوال کرتے جاؤ۔ میرا دل چاہا تو جواب دوں گا ورنہ اپنی زبان بند رکھوں گا۔ تم مجھے بولنے پر مجبور نہیں کر سکتے۔"

اس کے جواب پر ظفر غصے سے دانت پیس کر رہ گیا۔ چند ثانیوں تک تہ خانے کی فضا میں بوجھل سا سکوت چھایا رہا پھر ظفر کی سرد آواز گونجی "فیڈریشن سلور سینڈ کا چیف آفیسر کون ہے؟"

اس سوال پر شری مان سنگھ کے بدن کو ایک جھٹکا لگا۔ اس کا

چہرہ سفید پڑ گیا اور وہ اضطراری انداز میں بولا "مجھے معلوم ہے کہ افغانستان میں ہونے والی خانہ جنگی سے تم لوگوں نے چھاپہ مار جنگ اور سراغ رسانی کے شعبوں میں بہت کچھ سیکھا ہے۔ مجھے حیرت ہے کہ تم آپریشن سلور جیڈ سے واقف ہو لیکن اس بار تم نے غلط آدمی پر ہاتھ ڈالا ہے تمہارا یہ سوال سننے کے بعد میں قسم کھا سکتا ہوں کہ تم فوجی ہو اور تم لوگوں نے اپنے جنگی مقاصد کے لیے مذہب کو بھی استعمال کیا ہوا ہے۔"

وہ حالات کے شکنجے میں بری طرح جکڑا ہوا تھا لیکن پھر بھی مجھے بار بار اکسانے اور بھڑکانے کی کوشش کر رہا تھا۔ وہ سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ میں اپنی آزادانہ مرضی سے ان لوگوں کا ساتھ دے رہا تھا۔

ظفر نے ایک بار پھر اس کی داہنی ران کی پرانی خراش کو ریگ مال سے ادھیڑ کر رکھ دیا۔ اس مرتبہ شری مان سنگھ نے بے انتہا ضبط سے کام لیا اور دبی دبی کراہوں کے ساتھ تڑپ کر رہ گیا۔

"تم را کے بلیک کیٹس یونٹ سے منسلک ہو اس لیے یہاں کی آرمی انٹیلی جنس اور اس کے انڈر کیپٹن سیل کے بارے میں بھی جانتے ہو گے لیکن ہم سیدھے سادے لوگ ہیں۔ اپنے شکار سے مطلوبہ معلومات نکلواتے ہیں یا اس کی جان نکال لیتے ہیں۔۔۔"

شری مان سنگھ نے ظفر کی بات کاٹ دی "آرمی نہیں تو پھر تم اسپیشل ٹاسک فورس کے شعبے سے ہو سکتے ہو۔ میں نے سنا ہے کہ غیر قانونی کاموں کے لیے اس نام سے یہاں ایک متوازی تنظیم بنائی گئی ہے جو ہر قاعدے اور قانون سے آزاد ہو کر اپنی من مانی کرتی ہے۔ میں تم لوگوں کی بھی کھوج میں تھا۔۔۔"

شری مان سنگھ جیسے بے بس قیدی کا وہ پرسکون انداز ظفر سے برداشت نہ ہو سکا اور اس نے اچانک ہی اپنے وزنی جوتے کی ٹھوکر سے شری مان سنگھ کا چہرہ ادھیڑ کر رکھ دیا۔ اس بار شری مان سنگھ کی دردناک چیخ بہت تیز تھی۔ میں نے گھبرا کر چاروں طرف کا جائزہ لیا اور یہ دیکھ کر اطمینان کا سانس لیا کہ تہہ خانے کی دیواروں میں کسی روشندان یا جالی کا وجود نہیں تھا اور شاید اسی لیے شری مان سنگھ کو وہاں لایا گیا تھا۔

میں نرمی سے ظفر کا بازو تھام کر اسے دور افتادہ کمرے کی طرف لیتا چلا گیا۔

"وہ تمہیں غصہ دلا کر کسی سنگین غلطی پر مجبور کر رہا ہے" میں نے کہا "ایک طرف تم اتنی احتیاط کر رہے ہو کہ اس کی جلد پر۔۔۔ ریگ مال سے رگڑیں لگا رہے ہو اور اب غصے میں آکر اسے ٹھوکر رسید کر بیٹھے۔ میرا خیال ہے کہ اس پر وقت برباد کرنے کے بجائے اپنے پروگرام کے اگلے حصے پر عمل شروع کریں۔"

"لیکن یہ تو کچھ بھی نہیں ہوا۔ اس سے تو بہتر تھا کہ اسے ہوٹل سے اٹھانے کے بعد ہی گہرے سمندر میں پھینک دیا جاتا۔ اسے یہاں لانے سے کیا فائدہ ہوا؟" ظفر اپنی ناکامی پر بری طرح جھنجلایا ہوا تھا "میں اتنی آسانی کے ساتھ اس کی جان نہیں چھوڑوں گا۔ ابھی میرے پاس کئی گھنٹے کی مہلت باقی ہے۔"

ظفر سے زیادہ تکرار مناسب نہیں تھی اس لیے میں خاموشی سے اس کے ساتھ واپس ہو لیا۔

ظفر کے ایما پر اس کے ایک آدمی نے شری مان سنگھ کے دہانے پر ایک بار پھر ٹیپ چپکا دیا پھر دوسرے نے اس کے زخموں پر مسلسل نمک پاشی شروع کر دی۔ یہ اور بات تھی کہ باریک پسے ہوئے نمک میں مرچوں کی سرخی دور ہی سے دیکھی جا سکتی تھی۔

شری مان سنگھ نے تشدد تو بڑے سکون سے سہہ لیا تھا لیکن نمک پاشی کے عمل نے اسے بری طرح تڑپا کر رکھ دیا۔ اس نے بلبلا کر کئی بار اپنے قدموں پر کھڑا ہونا چاہا لیکن ہر بار کسی نہ کسی نے اسے بے رحمی کے ساتھ نیچے گرا دیا اور وہ فرش پر ماہی بے آب کی طرح تڑپتا رہا۔ اس دوران میں ظفر اس کے بدن پر ریگ مال والے ڈنڈے سے نئی خراشیں ڈالنے کے بجائے پرانے زخموں کو بار بار ادھیڑتا جا رہا تھا۔

میری دانست میں وہاں بس انا کی جنگ باقی رہ گئی تھی۔ میں نے چند جھلکیوں سے ہی اندازہ لگا لیا تھا کہ شری مان سنگھ موت سے خوف زدہ ہو کر ہتھیار ڈالنے والوں میں سے نہیں تھا۔ اس کے جسم سے ایک ایک ریشہ بھی ادھیڑ دیا جاتا تو وہ زبان کھولنے پر آمادہ نہیں ہوتا۔ جلد یا بدیر اسے سمندر کے سفر پر روانہ ہونا ہی تھا اس لیے میں نے علیحدگی میں لے جا کر ظفر کو سلطان نثار کے پروگرام سے آگاہ کیا اور اس سے اجازت لے کر انجمن نور سے اپنے فلیٹ کی طرف روانہ ہو گیا۔ راستے میں میرا ذہن شری مان سنگھ ہی میں الجھا رہا۔

وہ بظاہر بھی ایک عام سا سفارتی اہلکار نظر آتا تھا جو دراصل بھارت کے غیر قانونی ذرائع سے اپنے ملک کے مفادات کے لیے کام کرتا رہتا تھا۔ دونوں پڑوسی ممالک کے سیاسی اور سفارتی تعلقات عرصہ دراز سے سرد مہری بلکہ کشیدگی میں مبتلا چلے آ رہے تھے اس لیے میرا اندازہ تھا کہ دونوں طرف سفارت کاروں کے کام کی نوعیت بھی تبدیل ہو کر رہ گئی تھی۔ شری مان سنگھ کی حد تک یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ چکی تھی کہ وہ ہمارے ملک میں سرگرم تخریب کاروں کی سرپرستی کر کے ملک کے ایک حساس علاقے میں شورش پھیلانے کی سازش کا مرتکب ہو رہا تھا۔ اس کے ساتھ اس نے اپنی بیوی رجنی کے ذریعے ایک مقامی معروف سرمایہ دار کو اس حد تک اپنے ساتھ ملا لیا ہوا تھا کہ وہ موسیقی کے شوقیہ پروگراموں میں اپنی مخصوص دھنوں کے ذریعے مقامی تخریب کاروں کو پیغام رسانی کرتا تھا۔ سوزن لعل کے جلترنگ پر دیے ہوئے پیغامات پر عمل کرتے ہوئے مقامی تخریب کار طے شدہ مقامات پر بموں کے دھماکے اور دوسری تباہ کن کارروائیاں کیا کرتے تھے۔ سوزن لعل کو اپنی حرکات کے ان نتائج کا علم رہا ہو یا نہ رہا ہو لیکن وہ دلفریب اور سبک اندام رجنی کے دام کے سحر میں ڈوب کر اس گھناؤنے کام میں سر سے پیر تک غرق تھا۔

شری مان سنگھ کو علم تھا کہ رہبانی مزاج رکھنے والی رجنی اس کے کتنا ہولی بے وفائی کرتے ہوئے نسبتاً کم عمر اور تندرست موتی لعل کے ساتھ کام کی آڑ میں پینگیں بڑھا کر رنگ رلیاں مناتی رہتی ہے لیکن وہ اپنے ملک کا سچا خدمت گار تھا اس لیے اپنی ذاتی خوشیاں قربان کرکے بھی اپنے ملکی مقاصد کے لیے کام کررہا تھا۔ یہ اس کی بہت بڑی بدنصیبی تھی کہ رجنی اسٹیشن ہوم میں قید تھی اور وہ قید خانے میں ظفر کا تشدد سہہ رہا تھا لیکن ان دونوں میاں بیوی کو ایک دوسرے کے بارے میں کچھ علم نہیں تھا۔

ظفر اور شری مان سنگھ کی براہ راست گفتگو سے کچھ اور اسرار بھی میرے سامنے آئے تھے۔ شری مان سنگھ نے ایک مرتبہ میرے سامنے اسپیشل ٹاسک فورس کے وجود کے بارے میں موہوم سا شبہ ظاہر کیا تھا لیکن اب اندازہ ہوا کہ بات شبے سے خاصی آگے تھی۔ اسی طرح ظفر نے مجھ سے بھی کسی اور خفیہ آپریشن کا ذکر نہیں کیا تھا لیکن میں نے اپنے کانوں سے آپریشن سلور سینڈز کا ذکر سن لیا تھا۔ وہ یقینی طور پر بھارتی خفیہ اداروں کا کوئی اہم اور تباہ کن منصوبہ تھا جس سے ایس ٹی ایف والے بے خبر نہیں تھے۔

ملک کی سالمیت اور مفادات کے خلاف وہ ایک بہت بڑا اور بھیانک چکر چلا ہوا تھا جس کی ابتدا علّا مرکار کی ذات سے ہوئی تھی۔ اس سازش میں سفارتی اہل کار، مقامی جرائم پیشہ لوگ، اندرونِ سندھ پھیلے ہوئے ڈاکو، ہیروئن کا سرمایہ، جدید ترین اور مہلک جنگی ہتھیاروں کی بھاری تعداد کے علاوہ بھی بہت کچھ ملوث تھا۔ جب تک میں انفرادی طور پر ان سب مسائل میں گھرا رہا، مجھے کوئی قابلِ ذکر کامیابی نہیں ہوسکی لیکن اسپیشل ٹاسک فورس کے اول خان سے تعارف ہونے کے بعد صورتِ حال یکسر تبدیل ہوگئی۔

لیکن یہ بین الاقوامی سازش کا سدِباب کرنا، مجھ جیسے فردِ واحد کے بس سے باہر تھا۔ ایس ٹی ایف والوں کے وسائل ہی ان لوگوں کی سرکوبی کرسکتے تھے۔ مجھے خوشی تھی کہ میری کوششوں کے نتیجے میں صورتِ حال پر ایس ٹی ایف کی گرفت بہت مضبوط ہوگئی تھی۔ علّا مرکار جہنم واصل ہوچکا تھا۔ شری مان سنگھ کسی بھی وقت سمندر کی خونی لہروں کی بھینٹ چڑھنے والا تھا اور اس سازش کے تانے بانے پوری طرح سامنے آچکے تھے۔

ان حالات میں میری گلوخلاصی ہوچکی تھی۔ وہ پورا معاملہ ان لوگوں کے ہاتھوں میں جاچکا تھا جو اسے نمٹانے کی اہلیت اور وسائل رکھتے تھے اس طرح میں بڑے مسائل کو بھول کر اپنی ذات کے گرد پھیلے ہوئے جال کو کاٹ کر اپنی خوشحال زندگی کے آغاز کی کوششیں کرسکتا تھا۔

ظفر نے ایک اعتبار سے اچھا ہی کیا تھا کہ آپریشن سلور سینڈز کے بارے میں مجھے اعتماد میں نہیں لیا تھا۔ ایک بار میں ان تمام تفصیلات سے واقف ہوجاتا تو پھر مجھے اخلاقاً ہر مرحلے پر ان کا ساتھ دینا پڑتا اور میں اپنے ذاتی مسائل کے حل پر اپنی پوری توجہ مرکوز کرنے سے قاصر رہتا۔

اس ضمن میں صرف ایک کردار ایسا تھا جو ابھی تک ہر گرفت اور پابندی سے محفوظ تھا اور وہ مقبول کو تحلیل کا ملازم میری کیپجر تھا۔ اس کا پیش رو، پیٹر آرنیٹ تو اول خان کے آدمیوں کے قہر کا نشانہ بن کر جہنم واصل ہوچکا تھا لیکن ایبری نامعلوم مصلحتوں کی وجہ سے آزاد تھا۔

یہ سامنے کی بات تھی کہ ایبری ایک بہت بڑی طاقت کا نمائندہ تھا۔ ان لوگوں کو دنیا کے ہر خطے میں کام کرنے کی لامحدود مراعات ملی ہوئی تھیں۔ جو قومیں ان کے خصوصی حقوق کو تسلیم نہیں کرتی تھیں، انہیں جبراً مراعات دینے پر آمادہ کرلیا جاتا تھا۔ ان حالات میں اگر اسپیشل ٹاسک فورس میری کیپجر کی خطرناک سرگرمیوں سے چشم پوشی کررہی تھی تو وہ ناقابلِ فہم نہیں تھی۔

میں جانتا تھا کہ وہ لوگ میری کیپجر پر ہاتھ ڈالیں یا نہ ڈالیں، لیکن ایک بار نظروں میں آجانے کے بعد اس کے کسی بھی منصوبے کو کامیابی سے ہم کنار نہیں ہونے دیں گے۔

میری وہ تمام سوچ بچار محض یاوہ گوئی کے لیے نہیں تھی بلکہ اس اہم موڑ پر میں اپنے لیے ایک نئے مستقبل کی تصویر دیکھ رہا تھا، جس کے لیے میں نہ جانے کب سے ترسا ہوا تھا۔

ابتدا میں میری زندگی پر ٹی کسی آسیبی سائے کی طرح مسلط تھی۔ اس سے انحراف کرنے کے بعد مجھے اپنی زندگی بہت مختصر ہوتی نظر آرہی تھی لیکن میں نے نہایت بے خوفی کے ساتھ اپنی بقا کی جنگ لڑتے ہوئے ٹی کو ایسے ایسے چرکے لگائے کہ میرے دل سے اس طاقتور تنظیم کی دہشت بتدریج منتقل ہوگئی۔ دوسری طرف جمی لائیڈ نے بھی اپنے زخموں کو چاٹتے ہوئے میرے تعاقب کا سلسلہ ترک کروایا اور میں ٹی کے آسیب سے آزاد ہوگیا۔ میری اس آزادی میں ویرا نے بہت اہم کردار ادا کیا تھا۔ میرے باغی ہوجانے کے بعد اسی کو پاکستان میں ٹی کے مفادات کی دیکھ بھال کا کام سونپا گیا اور اس نے اپنی تلون مزاجی کے باوجود مجھ سے دوستی برقرار رکھی۔ ٹی میں وہی ایک ایسی ہستی تھی جسے میری ذات تک رسائی حاصل تھی اور وہ چاہتی تو کسی بھی وقت مجھے بہ آسانی ہلاک کرسکتی تھی لیکن اس نے کبھی بھی بے خبری میں مجھ پر وار کرنے کی کوشش نہیں کی۔ وہ جب بھی میرے خلاف صف آرا ہوئی، باقاعدہ للکار کر مقابلے پر آئی۔ کبھی ستاروں نے میری یاوری کی اور کبھی ویرا خود دوستی کا ہاتھ بڑھانے پر مجبور ہوگئی۔

جن دنوں میں ٹی کے عتاب میں آیا ہوا تھا، مافیا کے ڈان تھری نے مجھے موثر تحفظ فراہم کرنے کی پیشکش کی۔ لیکن وہ بہت خطرناک پیشکش تھی جسے قبول کرنے کے علاوہ کوئی اور راہ نہیں تھی۔ میں انکار کرتا تو شاید ڈان تھری اسی لمحے میرے دل میں پھنسا ہوا سیسہ اتار کر میرا قصہ ختم کردیتا۔

میری زندگی کے بدترین اور کڑے دور میں، مافیا والوں نے مجھے بھرپور تحفظ فراہم کیا جس کے جواب میں، میں نے کبھی بھی

پورے خلوص کے ساتھ ان کا ساتھ نہیں دیا۔ میں ہیروئن کے کاروبار سے بری طرح متنفر ہو چکا تھا۔ مجبوری کے تحت کیے گئے سمجھوتے کی اور بات تھی لیکن دل کی گہرائیوں سے میں کبھی بھی مافیا کا وفادار نہیں بن سکا۔

لیکن ٹی کی طرح مافیا بھی خطرناک تھی۔ اس میں شمولیت کے مقابلے میں اس سے نکلنا بہت مشکل تھا' مافیا کے منحرفین کو پاتال میں بھی امان نہیں ملتی تھی۔ سسلی میں بیٹھے ہوئے مافیا کے بڑوں نے اپنی قدیم روایات کو ہر قیمت پر برقرار رکھنے کا عزم کیا ہوا تھا۔ ان روایات میں ہر جگہ' ہر حال میں اور ہر قیمت پر جرم کی ترویج اور تحفظ کے ساتھ ہی منحرفین اور باغیوں کو کسی بھی قیمت پر زندہ نہ چھوڑنے کے نعرے شامل تھے۔

اسپیشل ٹاسک فورس والوں کے اسٹیشن فورت واشی کے اس سفر میں میں محسوس کر رہا تھا کہ بین الاقوامی سازشیوں اور ٹی کے بوجھ سے نجات مل جانے کے بعد میرے سامنے صرف مافیا رہ گئی تھی جو میری پرسکون گھریلو زندگی کی راہ کی واحد رکاوٹ تھی۔

ایک بار غزالہ واپس آجاتی تو میں اس کے ساتھ سکون سے اپنا گھر آباد کر سکتا تھا لیکن اس کے ساتھ باعزت زندگی کی ابتدا کرنے کے لیے مافیا سے چھٹکارا حاصل کرنا ناگزیر تھا۔ جرم سے پوری طرح تائب ہوئے بغیر انسان کبھی بھی سکون کی زندگی نہیں گزار سکتا۔ یہ میرا مشاہدہ اور ایمان تھا کہ جرم کو جڑ سے نہ اکھاڑ پھینکا جائے اور اس کی ایک کونپل بھی باقی رہ جائے تو وہ بہت جلد دوبارہ تناور درخت کا روپ دھار سکتی ہے۔

اس اعتبار سے اگلا دن میرے لیے بہت اہم ثابت ہونے والا تھا۔ حبیب جیوانی نے مجھے نرڈلائن کے دفتر میں طلب کیا تھا۔ مجھے یہ معلوم نہیں تھا کہ دوپہر میں وہاں ڈان تھری خود آنے والا تھا یا اس کا کوئی پیغام آنے والا تھا مگر میرے لیے ہر دو باتوں کی مساوی اہمیت تھی۔ میں موقع محل کی مناسبت سے یہ اندازہ لگا سکتا تھا کہ ان لوگوں سے کنارہ کش ہونے کے بعد میرے زندہ رہنے کے کیا امکانات ہو سکتے تھے۔

سسلی مافیا کی جنم بھومی کہلاتا تھا۔ روئے زمین کی تاریخ میں منظم جرائم کی تحریک نے اسی سرزمین پر جنم لیا تھا' غربت' بے روزگاری' قحط' چور بازاری' سرکاری کارندوں کی کھلی ہوئی رشوت خوری اور اقربا پروری جیسے سنگین معاشی اور معاشرتی جرائم کی چکی میں پستے ہوئے عام لوگوں نے مظالم سے نجات حاصل کرنے کی امید میں کھلے دل سے اس تحریک کا ساتھ دیا۔ اس کے قاتلوں اور ڈاکوؤں کو پناہ دی' مفروروں کو چوری چھپے خوراک اور لباس فراہم کیا اور دیکھتے ہی دیکھتے مافیا نے اس خطے میں ایک مضبوط متوازی حکومت کا روپ دھار لیا' سرکاری احکام نظر انداز کر دیے جاتے تھے لیکن چوپال یا سرائے میں مافیا کے کسی بڑے کے کہے ہوئے الفاظ' فرمانِ امروز بن کر سینہ بہ سینہ ہر طرف پھیل جاتے تھے اور لوگ ان نجات دہندوں کے احکام بجالانے میں فخر محسوس کرتے تھے۔ وہاں مافیا کو زیشہ سے ناقابلِ شکست طاقت حاصل تھی اس لیے وہ لوگ اپنے ہر فیصلے کو نافذ کرنے کی طاقت رکھتے تھے لیکن پاکستان کی صورت حال بہت مختلف تھی۔

یہاں مافیا نے کسی تحریک کی کوکھ سے جنم نہیں لیا تھا بلکہ چند گروہی کے غلط اجارہ داروں نے افیم اور ہیروئن کی اس زرخیز پیداواری منڈی کی شہرت سے متاثر ہو کر یہاں اپنے کارکنوں کو مامور کیا تھا اور ان کی سربراہی کے لیے سیٹھ حبیب جیوانی کو جرمنی کی ایک جیل سے فرار کر کے پاکستان پہنچایا تھا۔ حبیب جیوانی کوئی کھاگ مجرم نہیں تھا۔ وہ ہوس کی دوڑ میں آیا ہوا ایک بگڑا ہوا سیٹھ تھا۔ تجربے کے اعتبار سے وہ ناپختہ کار تھا۔ اسی وجہ سے ڈان تھری نے اس کی مدد کے لیے میرا تقرر کیا تھا کیونکہ ٹی سے ٹکر لینے کے بعد شاید میرا نام دنیا بھر کے زیرِ زمین حلقوں میں پھیل گیا تھا۔ میرا اندازہ تھا کہ میں ان لوگوں سے ناتا توڑ لیتا تو کم از کم حبیب جیوانی میرا کچھ نہیں بگاڑ سکتا تھا۔ اصل خطرہ یہ تھا کہ حبیب جیوانی کے ناکام ہونے کے بعد' میری سرکوبی کے لیے باہر سے بھی کسی خرانٹ قاتل کی آمد کے امکانات تھے اور مجھے اگلے روز اسی کے بارے میں صحیح اندازہ قائم کرنا تھا۔

میں ان ہی خیالات میں ڈوبا ہوا' فلیٹ پر واپس پہنچا تو فلیٹ خالی تھا البتہ میرے چھوڑے ہوئے رقعے کی پشت پر گلت میں لکھا ہوا' سلطان شاہ کا جوابی پیغام موجود تھا۔

وہ میری غیر حاضری میں فلیٹ پر آیا اور سفری ضروریات کا مختصر سا سامان لے کر فوراً ہی واپس چلا گیا تھا۔ اس کے پاسپورٹ کا حیرت ناک طور پر بندوبست ہو گیا تھا۔ میں حیران تھا کہ اس علاقے کا وہ کون سا فرض شناس افسر تھا جس نے سلطان شاہ کی ہنگامی ضرورت کا احساس کرتے ہوئے' رات گئے اس کا پاسپورٹ تیار کر کے اسے تھما دیا تھا۔ اس نے اپنے پیغام میں لکھا تھا کہ وہ صبح پانچ بجے والی پرواز سے بینکاک چلا جائے گا اور وہاں اترنے کے صرف ایک گھنٹے بعد پہنچے والی کسی بین الاقوامی اگلی پرواز سے ہانگ کانگ چلا جائے گا۔

اس کا پیغام پڑھنے کے بعد میں دل ہی دل میں اس کی کامیابی کے لیے دعا کیے بغیر نہ رہ سکا۔

سلطان شاہ نے اپنے پیغام میں' فلیٹ سے میری غیر حاضری پر اپنی تشویش کا اظہار کرتے ہوئے لکھا تھا کہ وہ طیارے میں سوار ہونے تک ائرپورٹ سے وقفے وقفے سے فون کرتا رہے گا تاکہ سفر پر روانگی سے قبل ''آخری بار'' مجھ سے گفتگو کر سکے۔ اس کی روانگی کے انتظامات پر صرف پانچ ہزار روپے کا فاضل خرچ آیا تھا۔

پیغام پڑھ کر میں نے وہ کاغذ تلف کر دیا اور ڈرائنگ روم کی میں صوفے پر دراز ہو گیا۔ میرا چھوڑا ہوا پینے پلانے کا ساز و سامان میز پر اسی طرح موجود تھا جس طرح میں چھوڑ کر گیا تھا۔

تھوڑی دیر بعد سلطان شاہ کا فون آیا تو پتا چلا کہ وہ اس کی تیسری کال تھی۔

وہ پہلی مرتبہ کسی بین الاقوامی سفر پر تنہا روانہ ہو رہا تھا۔ اس لیے شاید پرواز کا پہلا اعلان ہوتے ہی ابتدائی مراحل سے گزر کر ڈیپارچر لاؤنج میں پہنچ گیا تھا کیونکہ وہ فون اس نے لاؤنج کے پبلک کال آفس سے کیا تھا۔ میں نے اسے اپنی خیریت سے آگاہ کیا اور اس نے کھل کر بات کرنے کے بجائے اشاروں کنایوں میں یہ بات واضح کر دی کہ روانگی کے سلسلے میں ہر کام تسلی بخش طریقے پر انجام پا گیا تھا۔

مجھے اندازہ تھا کہ نئے آدمی کے لیے کسی بیرون ملک ہوائی اڈے پر دوسری پرواز لینے کے لیے ایک گھنٹے کی مدت بہت ہی قلیل ہوتی ہے۔ ائیر لائن کی طرف سے ٹرانزٹ مسافروں کی مناسب رہنمائی کا بندوبست نہ ہو تو امیگریشن والوں کی قائم کی ہوئی رکاوٹوں کی وجہ سے ہوائی اڈے کی عمارت بھول بھلیاں بن کر رہ جاتی ہے جس کے نتیجے میں اناڑی مسافر کا بروقت مقررہ لاؤنج میں پہنچنا دشوار ہو جاتا ہے۔ ایک بار آگے جانے والی کنیکٹڈ پرواز نکل جائے تو ٹرانزٹ میں پھنسے ہوئے مسافر کو نئی سیٹ حاصل کرنے میں شدید دشواریوں کا سامنا ہوتا ہے۔ کسی مخصوص ائیر لائن کا رعایتی ٹکٹ ہو تو یہ دشواریاں مزید بڑھ جاتی ہیں اور پھنسے ہوئے مسافر کو پردیس میں بے بسی کا احساس ستانے لگتا ہے۔

میں نے ان امکانات کی روشنی میں سلطان شاہ کو چند تیر بہدف تدابیر پر عمل کرنے کا مشورہ دیا اور پورے خلوص کے ساتھ اس کی کامیابی کی دعا کرتے ہوئے فون بند کر دیا۔

○☆○

کئی طویل غیر حاضری کے بعد ٹریڈ لائن کے دفتر پہنچا تو چوکیدار سے شیر شاہ تک سب ہی نے خوشگوار حیرت کے ساتھ میرا استقبال کیا۔ مجھے اپنے درمیان پا کر وہ سب ہی خوش نظر آنے لگے تھے۔

ٹریڈ لائن کا دفتر شہر کے مصروف ترین کاروباری علاقے میں واقع تھا۔ یوں تو وہ مقامی مافیا کا ہیڈ کوارٹر تھا لیکن اس ادارے کے وجود کا ظاہری جواز اس کی درآمدی سرگرمیوں میں مضمر تھا۔ درآمدی کاروبار کے شعبے میں جو عملہ ملازم تھا اسے سرے سے علم ہی نہیں تھا کہ ٹریڈ لائن کا مافیا یا منشیات کی غیر قانونی تجارت سے بھی کوئی تعلق تھا۔ دفتری نظام کچھ اس انداز میں استوار کیا گیا تھا کہ درآمدی شعبے کے عملے میں سے کسی کو بھی اس طرف آنے کی ضرورت پیش نہیں آتی تھی جہاں میرے اور چیف کے دفاتر واقع تھے جنت ڈیلن کے نام پر قائم کی گئی۔ اس تفریق کی وجہ سے کاروباری عملے میں تجسس آمیز سرگوشیاں ضرور جنم لیتی تھیں لیکن ان میں سے کوئی بھی ضرورت سے زیادہ متجسس ہونے کی ہمت نہیں کرتا تھا۔ اس کی وجہ بہت سیدھی سادی اور قابل فہم تھی۔

ان سب کو ان کی تعلیم اور تجربے کے اعتبار سے خاصی بہتر تنخواہیں دی جاتی تھیں۔ کام کی تقسیم بہت واضح تھی اور ہر شخص اپنی ذمے داریوں کی انجام دہی کے سلسلے میں منیجر کو جواب دہ تھا۔ منیجر کو وقتاً فوقتاً تحریری ہدایات ملتی رہتی تھیں یا کبھی کبھار حبیب جیوانی انٹرکام پر اس سے بات کر لیتا تھا۔

عملے کے اراکین کو ہر پہلی تاریخ پر تنخواہیں ادا کر دی جاتی تھیں۔ مقررہ اسکیلز کے مطابق تنخواہوں میں جنوری کے مہینے میں اضافہ ہو جاتا تھا۔

ایسے اچھے بلکہ قابل رشک ماحول میں ملازمین کو کیا ضرورت تھی کہ وہ ادارے کے سربراہ کو دیکھنے کی کوشش کر کے اپنی اچھی بھلی نوکریوں کو خطرے میں ڈالتے؟

مجرمانہ سرگرمیوں میں حصہ لینے والے بیشتر افراد دفتری عمارت کی منزل کے رہائشی حصے میں رہتے تھے۔ درآمدی عملے کو تو یہ بھی معلوم نہیں تھا کہ ان کے دفتر کے کسی حصے میں مجرم افراد کا بسیرا ہے۔ یوں دونوں طبقوں کے درمیان نادیدہ حد فاصل کھنچی ہوئی تھی جو انہیں ایک دوسرے کی سرگرمیوں سے بے خبر رکھتی تھی۔

نچلے درجے کے ملازمین میں چوکیدار اور ٹیلی فون آپریٹر کا کام بہت اہم اور دونوں حصوں کے لیے مشترک تھا۔ مجھے اندازہ تھا کہ ان کا انتخاب بہت احتیاط سے کیا گیا ہوگا اور ان کے ذریعے ادھر کی بات ادھر ہونے کا کوئی امکان باقی نہیں رکھا گیا ہوگا۔ تیسرا فرد شیر شاہ تھا جو کسی روک ٹوک کے بغیر ہر جگہ آ جا سکتا تھا۔ اسے یہ آزادی سینڈرو کی موت کے بعد ملی تھی۔ اس کی زندگی میں شیر شاہ بھی کسی گیڈر کی طرح سہما سکڑا رہتا تھا۔

میرے ذہن میں یہ سارا جائزہ بلاوجہ ہی نمودار نہیں ہوا تھا بلکہ اس کا بھی ایک سبب تھا۔

دفتری معاملات سے حبیب جیوانی کی لاتعلقی کی وجہ سے میں کبھی کبھار درآمدی شعبے کا راؤنڈ لگا لیتا تھا۔ اس روز بھی میں اپنے کمرے میں جانے سے پہلے اس شعبے میں جا نکلا۔ وہاں کے عملے نے خوش دلی سے میرا استقبال کیا اور میں سرسری طور پر ہر ایک کی خیر خیریت معلوم کرتا ہوا ٹائپ رائٹر پر مصروف لڑکی کے قریب پہنچا تو اس کی متورم آنکھیں دیکھتے ہی میں چونک پڑا۔

وہ اپنی کرسی سے اٹھ کر مسکرائی تو اس کی مسکراہٹ میں بھی خوف کا عنصر نمایاں تھا۔

اپنے تجسس پر قابو پا کر میں نے اس سے آگے بڑھ جانا چاہا لیکن اس نے تقریباً سرگوشیانہ آواز میں مجھے خود ہی روک لیا۔ "میں آپ سے کچھ بات کرنی چاہتی ہوں۔" اس نے جھجکتے ہوئے کہا۔

"بولو!" میں نے اس کی طرف پلٹ کر بے حد نرمی کے ساتھ اس کی حوصلہ افزائی کی۔

اس نے میری چبھتی ہوئی نظروں کی تاب نہ لا کر اپنا سر جھکا لیا اور دھیمے سے بولی "یہاں نہیں۔ میں دفتر آپ کے کمرے میں بات کرنا چاہتی ہوں۔" بولتے ہوئے اس کی آواز کسی نامعلوم خوف سے لرز رہی تھی۔ "مجھے معلوم ہے کہ میری اس جسارت کے نتیجے میں مجھے ملازمت سے جواب بھی مل سکتا ہے۔ میں جان بوجھ کر ضابطے کی خلاف ورزی کر رہی ہوں کیونکہ مجھے معلوم ہے کہ سیٹھ صاحب میری بات کا جواب نہیں دے سکیں گے۔"

... جب اس کے نمبر کا نام تھا۔ لڑکی کا انداز اور لب و لہجہ بتا رہا
... کسی بڑی ذہنی الجھن سے دوچار ہے۔
"جلد ہی میں تمہیں بتاؤں گا۔" میں یہ کہتا ہوا آگے بڑھ
... منگوائے رکھنے کے نتیجے میں ہوئی کہ محلے کے کسی دکاندار کو
... نہیں ہو سکا کہ کیا بات ہو رہی تھی۔ مجھے اپنے
... کر رہے تھے بھی ہر شخص اپنے کام میں انہماک کا مظاہرہ
... مصروف ہو گیا تھا اس لیے دفتر میں کسی قسم کی بحث
... شروع نہیں ہو سکیں لیکن گداز جسم والی اس گوری چٹی
... لڑکی نے مجھے شدید ذہنی الجھن میں مبتلا کر دیا۔
... دفتر میں بیٹھ کر میں نے ٹریڈ لائن کے طریقہ کار پر تفصیلی
... لیکن میں اپنے ذہن میں ابھرنے والے بڑے سے سوالیہ
... کا تسلی بخش جواب تلاش کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔
میرے لیے سب سے سہل طریقہ یہ ہوتا کہ میں بلا تا اسی اس
... کو اپنے دفتر میں طلب کر کے فوراً ہی معاملہ صاف کر لیتا لیکن
... مجھے کسی ماتحت کو دفتر میں طلب کرنے سے ہر طرف
... ہل چل سی مچ جاتی اور بلا کے لیے اپنے تمام ساتھیوں کو جواب
... دینا مشکل ہو جاتا۔ دوسری خاص بات یہ تھی کہ اس لڑکی کے معاملے
... میں رازداری کا بھی پہلو نظر آ رہا تھا۔ وہ کچھ چھپا بھی رہی تھی
... بات بھی کرنا چاہتی تھی۔ وہ ذہنی طور پر شاید اس قدر پراگندہ
... کر یہ بھی نہ سوچ سکی کہ میرے دفتر میں آنے کے بعد وہ اپنے
... غیر متوقع رازداری کو کسی صورت میں برقرار نہیں رکھ سکے
... میں نے چوتھے کی پیالی ختم کرنے تک اس معاملے پر غور کیا
... اس کا کوئی حل نہیں تلاش کر سکا۔
... کا مسئلہ اس قدر پُراسرار اور غیر متوقع انداز میں ابھرا تھا
... کام پر چیف کی آواز سننے تک میں اس روز کے اہم ترین کام
... بلا کی پہیلی میں کھویا رہا۔
"فارغ ہو تو میرے ہی کمرے میں آ جاؤ!" حبیب جیوانی نے
... کے بعد کہا اور میں رضامندی ظاہر کرتے ہوئے فوراً ہی
... سے اٹھ گیا۔
دفتر سے باہر نکلتے ہوئے میں نے سوچا کہ مجھے بلا کے معاملے
... سے بھی مشورہ کر لینا چاہیے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ مجھے کوئی
... سکے لیکن میں نے فوراً ہی وہ ارادہ ترک کر دیا۔
... جس نے مجھے اس معاملے کو اپنی ذات تک محدود رکھنے پر
... تھی۔
... حبیب جیوانی کے کمرے میں داخل ہوا تو وہاں اندھیرے
... کا پُراسرار احترام موجود تھا جو خاص مواقع
... آتا تھا۔ اپنی بڑی سی سیاہ آبنوسی میز کے پیچھے حبیب
... میں ڈوبا ہوا تھا اور سیٹی کی دوسری جانب رکھی ہوئی
... تھیں۔
... ہوتا ہے کہ تم مجھ سے بھی زیادہ مصروف رہنے لگے
... سے ابھرنے والی آواز سے سیٹھ حبیب جیوانی
کی خوش دلی جھلک رہی تھی "آج میں کافی دنوں کے بعد تمہیں دیکھ
رہا ہوں۔"
"اور میں تمہارے روبرو موجود ہونے کے باوجود تمہیں دیکھنے
سے قاصر ہوں۔"
وہ میرے جملے سے ہنسا اور بولا "ہاتھ پیروں کے ساتھ تم زبان کے
بھی بہت تیز ہو۔ پہلے روز تم نے جنید مرحوم اور اس کے ساتھیوں
کی جو درگت بنائی تھی وہ مجھے اب تک یاد ہے اور تمہاری زبان
کے جوہر آہستہ آہستہ کھل رہے ہیں۔ بتاؤ کہ دریا کے بارے میں
کیا خبریں ہیں؟"
"کچھ بھی نہیں۔" میں نے مایوسی کے ساتھ شانے اچکا کر کہا
"شہزادہ کے قتل کے بعد وہ اس طرح مفقود الخبر ہوئی ہے جیسے اپنا وجود
ہی کھو بیٹھی ہے۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ اسے زمین نگل گئی یا آسمان
کھا گیا۔ میں نے اس کی تلاش میں شہر کا کونا کونا چھان مارا ہے
لیکن وہ کسی چھلاوے کی طرح غائب ہو گئی ہے۔"
"میرا اندازہ تھا کہ اس بار تم اسے مار لو گے لیکن خیر کبھی نہ
کبھی اسے سامنے آنا ہی پڑے گا۔ اتنا ضرور ہوا ہے کہ تمہاری
حرکتوں سے بوکھلا کر ان لوگوں نے میدان خالی چھوڑ دیا ہے۔ ٹی کی
دلچسپی ختم ہوتے ہی یہاں ہیروئن کے دام گر گئے ہیں اور کھلی منڈی
میں مال کی بہتات نظر آنے لگی ہے۔"
"آج دوپہر زمان کے آنے کا امکان ہے یا اس کا فون آئے
گا؟" میں نے پوچھا۔
"مجھے جو کچھ معلوم تھا وہ میں تم کو بتا چکا ہوں۔ اس وقت
تمہیں یہ بات کیوں یاد آ گئی؟"
"میرا خیال ہے کہ کام بڑھانے کے لیے بہترین موقع ہے۔
اگر ہم روایتی طریقوں سے ہٹ کر نئے طریقے اپنائیں تو ہم روزانہ
یہاں سے کئی من ہیروئن ایکسپورٹ کر سکتے ہیں۔ اس بارے میں
زمان ہماری بہترین رہنمائی کر سکتا ہے۔ تم کو اس سے اس بارے
میں بات کرنی چاہیے۔"
"تم کن نئے طریقوں کی بات کر رہے ہو؟" اس نے گہری
دلچسپی کے ساتھ پوچھا "آج کل تو پاکستان سے برآمد کی جانے والی
ہر روایتی اور غیر روایتی چیز پر ہیروئن کیریئر کا شبہ کیا جاتا ہے۔"
"آج کل یہاں سے یورپ اور امریکا کے لیے سوتی کپڑوں کے
بھرے ہوئے جہاز جا رہے ہیں۔ ہر کنٹینر میں لدے ہوئے سینکڑوں
تھانوں میں اگر دو ایک بنڈل ہیروئن کے ہوں تو ان کا پکڑا جانا ناممکنات
میں سے ہے۔ پورے کنٹینر کو خالی کیے بغیر آخر میں رکھے ہوئے
تھانوں کو چیک کرنا ممکن نہیں ہوگا۔ منزل پر پہنچنے کے بعد کنٹینر
بندرگاہ کے بجائے اپنے گوداموں میں خالی کیے جائیں تو پکڑے
جانے کا امکان اور بھی کم ہو جاتا ہے۔"
"اس طرح تو چمڑے کے ملبوسات کی آڑ بھی لی جا سکتی ہے۔
چمڑے کا سامان عام طور پر ہوائی جہاز سے بھیجا جاتا ہے۔ ایک ہفتے
میں مال ادھر سے ادھر ہو سکتا ہے۔" اس نے فوراً ہی اپنا ...

پیش کردی۔

"عمول تو بندرگاہوں کے مقابلے میں ہوائی اڈوں پر کسٹم اور نگرانی کے کڑے انتظامات ہوتے ہیں۔ یورپ کے بعض ہوائی اڈوں پر تو کتے بھی استعمال کیے جاتے ہیں۔ دوسری خرابی یہ ہے کہ چھوٹی ملبوسات کا ہر ڈبا انفرادی طور پر کھولا اور دیکھا جا سکتا ہے۔ میں چالیس فٹ لمبے کنٹینروں کی بات کر رہا ہوں۔ انہیں خالی کرنا اور دوبارہ بھرنا آسان کام نہیں ہوتا ویسے بھی بندرگاہوں پر مخبری کے بغیر بہت کم منشیات پکڑی جاتی ہیں۔"

"تمہاری تجویز بات میں وزن ہے۔" وہ سنجیدگی سے بولا۔ "میں یزدان سے بات کروں گا۔ میدان خالی ہونے کے بعد ہمیں اس موقع سے بھرپور فائدہ اٹھانا چاہیے۔ تمہاری اطلاع کے لیے بتاتا چلوں کہ پچھلے دنوں آئے ہوئے افغانیوں سے بہت اچھا سودا ہوا تھا۔ ان کی طرف سے پانچ کلو ہیروئن کی مسلسل سپلائی مل رہی ہے۔"

"ہاں تجھے پتا ہے؟" میں نے اس اطلاع میں دلچسپی ظاہر کرتے ہوئے پوچھا۔

"ان کی سپلائی لائن بہت محفوظ اور قابلِ رشک ہے۔" اندھیرے میں سے جواب آیا "آزاد قبائلی علاقے میں سرحدی روک ٹوک نہ ہونے کی وجہ سے ان کا ایک فرد افغانستان سے مال لے کر پشاور میں کسی کے حوالے کرتا ہے۔ پشاور سے دوسرا آدمی جہاز سے بریف کیس میں مال لے کر کراچی آتا ہے اور فون پر شیر شاہ سے رابطہ کر کے وقت اور مقام کا تعین کر کے اس کے مطابق بریف کیس شیر شاہ سے بدل لیتا ہے۔ اس پورے بندوبست میں ہمیں دو طرفہ ٹکٹ کے علاوہ صرف دس ہزار روپے فی پھیرا دینے پڑتے ہیں جو میری نگاہ میں بہت کم بلکہ نہ ہونے کے برابر ہیں۔"

"لیکن کسی بھی فرد کا روزانہ ہوائی سفر، ہوائی اڈوں کی نگرانی پر مامور اہل کاروں کو اس کی طرف متوجہ کر سکتا ہے۔ پھر پشاور کراچی روٹ پر تو ویسے بھی کڑی نگرانی رہتی ہے۔" میں نے رائے ظاہر کی۔

وہ میرے اندیشے سے لطف اندوز ہوتے ہوئے ہنسا پھر بولا "وہ لوگ کھانے پینے کے معاملے میں اجڈ اور وحشی نظر آتے ہیں لیکن اپنے کام کے ہر نشیب و فراز پر نظر رکھتے ہیں۔ انہیں ہوائی سفر اور کراچی دیکھنے کے بہت سے شوقین مل جاتے ہیں جو یہاں دو تین دن گزارنے کی خاطر آسانی ان کے آلۂ کار بن جاتے ہیں۔ اس طرح ان کے پاس پندرہ بیس لوگوں کی ٹیم ہے جو باری باری سفر کرتے ہیں اس لیے کوئی ان کی طرف متوجہ نہیں ہو سکتا۔"

مختصر توقف کے بعد وہ پھر بولنے لگا "میرا خیال ہے کہ اب تمہیں ہمارے ساتھ آئے ہوئے کافی عرصہ ہو چکا ہے۔ بہتر ہو گا کہ مال کی وصولی اور پھر آگے روانگی کے انتظامات تم اپنے ہاتھ میں لے لو۔ تم اپنی ذہانت سے کام لے کر بزنس کو بہت آگے لے جا سکتے ہو۔"

"میں خود بھی ان ہی خطوط پر سوچ رہا ہوں۔" میں نے مبہم جواب دے کر وہ بات وہیں ختم کر دی کیونکہ میرے ذہن پر ایک بار پھر نیلا کا مسئلہ سوار ہونے لگا تھا۔

"میں کچھ دیر کے لیے باہر جا رہا ہوں لیکن ایک ڈیڑھ گھنٹے میں واپس لوٹ آؤں گا۔ اس دوران میں تم دفتر ہی میں موجود رہنا۔ ہو سکتا ہے کہ باہر سے کوئی اہم کال آ جائے۔"

میں واپس اپنے کمرے میں لوٹ آیا لیکن نیلا کا مسئلہ بدستور میرے سر پر سوار تھا۔

اس بارے میں دو ہی صورتیں ممکن تھیں۔ میں نیلا اور دفتری روابط کو خیرباد کہتے ہوئے نیلا کو اپنے دفتر میں طلب کرتا اور اسے اپنے دفتری ساتھیوں کی بے رحمانہ جرح کا نشانہ بننے پر مجبور کر دیتا۔ اس امکان سے وہ خود بھی واقف تھی بلکہ ذہنی طور پر اس صورتِ حال کا سامنا کرنے کے لیے تیار بھی تھی۔ دوسرا طریقہ یہ تھا کہ میں دفتری اوقات کے بعد اس سے باہر ملاقات کر کے معاملے کی تہ تک پہنچنے کی کوشش کرتا۔ اس طرح دفتر میں کسی کے کانوں کان بھی اس ملاقات کا علم نہ ہو پاتا اور حقائق میرے علم میں آ جاتے۔

میں نے کچھ دیر تک سوچنے کے بعد انٹرکام پر نیلا سے بات کرنے کے بجائے اپنے ڈائریکٹ فون پر ڈیلائٹ کے بورڈ کا نمبر ملایا کیونکہ انٹرکام پر ہونے والی گفتگو بھی دوسروں کی توجہ کا مرکز بن سکتی تھی۔ میں نے آپریٹر کو اپنا فرضی نام بتاتے ہوئے نبیلہ سے بات کرنے کی خواہش ظاہر کی۔ اسے دفتر میں بے تکلفی کے ساتھ نیلا کہا جاتا تھا لیکن اس کا اصل نام نبیلہ تھا۔

آپریٹر نے فوری طور پر میری کال نبیلہ کو منتقل کر دی۔ مجھے معلوم تھا کہ دو آدمی شعبے میں کام کرنے کی نجی ضروریات کے لیے ایک الگ تھلگ گوشے میں فون موجود رہتا تھا جہاں کوئی بھی شخص پوری رازداری کے ساتھ فون پر گفتگو کر سکتا تھا۔

"تم مجھ سے کس سلسلے میں ملنا چاہتی ہو نیلا؟" میں نے نرمی سے پوچھا۔

"اوہ، آپ؟" میری آواز سن کر شاید وہ حیران رہ گئی تھی "آپ کی احسان مند ہوں کہ میری وجہ سے آپ نے اتنی احتیاط سے کام لیا لیکن میں جانتی ہوں کہ میں زیادہ دور تک اس دفتر میں نہیں رہ سکوں گی۔ آپ مجھے اپنے دفتر میں طلب کر لیں، نتائج کی ذمہ داری میری اپنی ہو گی۔"

"تم چاہو تو میں دفتر سے چھٹی ہونے کے بعد بھی تمہیں وقت دے سکتا ہوں۔"

"بے سود ہے۔" اس کی آواز بھرا گئی "دفتر سے نکلنے کے بعد بھی نادیدہ نگاہیں میرا پیچھا کرتی رہتی ہیں۔ میں نہیں چاہتی کہ میری وجہ سے آپ بھی کسی کی نظروں میں آ جائیں۔ میں آپ سے مل کر اپنے دل کا بوجھ ہلکا کرنا چاہتی ہوں۔ یہ کام دفتر ہی میں مناسب

ہو گی۔"

"ٹھیک ہے! میں تمہیں بلاتا ہوں۔" میں نے تھکتے ہوئے انداز میں فون بند کر دیا۔

میں نے سگریٹ سلگا کر چند لمحوں تک خالی الذہنی کے عالم میں دھواں اڑاتا رہا پھر میں نے انٹرکام سے سعید کو ہدایت کی کہ وہ ہما کو میرے دفتر میں بھیج دے۔

شیر شاہ اپنے بڑوں کے دفاتر کی دیکھ بھال کے لیے کسی شکاری کتے کی طرح ان ہی اطراف میں منڈلاتا رہتا تھا اس لیے اس نے راہداری میں ہما کو روک لیا اور اسے اپنے ساتھ لے کر میرے دفتر میں آ گیا۔

"تم جاؤ! اسے میں نے ہی بلایا ہے۔" میں نے شیر شاہ کو گھورتے ہوئے کہا اور وہ الٹے قدموں واپس چلا گیا۔

"بیٹھ جاؤ!" میں نے ہما کو سر سے پیر تک غور سے دیکھتے ہوئے آہستگی سے کہا۔

وہ گوری چٹی اور صحت مند لڑکی تھی۔ اس روز میں نے پہلی بار اندازہ لگایا کہ وہ خاصی پُرکشش بھی تھی لیکن اس وقت اس کی خوبصورت آنکھوں سے زندگی کی حرارت کے بجائے ویرانی مترشح تھی۔ اس کے پتلے پتلے ہونٹوں کے گوشے یوں کپکپا رہے تھے جیسے وہ کوشش کر کے رونے سے گریز کر رہی ہو۔

"جی سر... سر! میں بہت خوف زدہ ہوں۔" اس نے نظریں اٹھائے بغیر لرزتی ہوئی آواز میں کہا۔

"حقیقت کیا ہے؟ جب تک تم مجھے تفصیل نہیں بتاؤ گی، میں تمہارے لیے کچھ نہیں کر سکوں گا۔"

"آپ کو معلوم ہے کہ ہم اس دفتر میں بہت پُراسرار ماحول میں کام کرتے ہیں۔" وہ رک رک کر بولنے لگی "حد تو یہ ہے کہ ہم میں سے کسی نے آج تک اپنے چیف کا سایہ بھی نہیں دیکھا۔ ہمارے خطوط پر سعید صاحب دستخط کرتے ہیں۔ میں نے ریکارڈ میں دیکھا ہے کہ ہمارے چیف کا نام اکبر علی شیرازی ہے۔" اس مرحلے پر اس نے خاموش ہو کر استفسار طلب نگاہوں سے پہلی بار میری طرف دیکھا اور میں مشینی انداز میں اپنے سر کو خفیف سی اثباتی جنبش دے کر رہ گیا۔

"میں پنجاب میں اپنے شوہر سے خلع لینے کے بعد کراچی آئی ہوئی ہوں۔" اس نے اپنی کہانی جاری رکھی "یہ تک یہاں اچھی تنخواہ مل جاتی ہے۔ میں سکون کے ساتھ گلشن اقبال میں دو کمروں کے ایک فلیٹ میں رہ رہی ہوں اور دفتر سے سیدھی وہیں جاتی ہوں۔ تقریباً ایک ماہ پہلے ایک آدمی نے قیمتی کار میں میرا پیچھا کرنا شروع کیا۔ پہلا ایک دو روز تک میں نے اتفاق سمجھ کر اسے نظر انداز کیا لیکن جب وہ بس سے آگے پیچھے گاڑی دوڑاتا ہوا باقاعدگی سے وہاں پہنچنے اور اشارے بازی کرنے لگا تو میں پریشان ہو گئی۔ ایک شام وہ بڑی دیدہ دلیری کے ساتھ میرے فلیٹ پر پہنچ گیا۔ دستک کے جواب میں اسے اپنے سامنے دیکھ کر میں خوف زدہ ہو گئی۔ میں اسے واضح طور پر جھڑک دیتی تو وہاں ہنگامہ کھڑا ہو جاتا اور میں اکیلی رہنے کی وجہ سے پڑوسیوں میں بدنام ہو جاتی۔ سستے کرائے کا وہ فلیٹ مجھ سے خالی بھی کرایا جا سکتا تھا۔ میری خاموشی اور بدحواسی سے وہ شیر ہو گیا اور اس نے اندر داخل ہو کر دروازہ بند کر دیا۔ میرا خیال تھا کہ وہ مجھ سے دست درازی کر کے گھٹیا حرکتوں کا مظاہرہ کرے گا لیکن وہ بہت شائستگی کے ساتھ میری تعریفیں کرتا ہوا ایک طرف بیٹھ گیا۔ اس کی شکل صورت اچھی تھی۔ وہ باحیثیت بھی نظر آتا تھا اور پھر میں بھی اپنے شوہر سے خلع لینے کے بعد تنہائی کا عذاب سہہ رہی تھی۔ اس لیے میں اس کی چکنی چپڑی باتوں میں آ کر بہک گئی۔ اس نے مجھے اپنا نام اکبر علی بتایا تو مجھے شبہ بھی نہیں ہو سکا کہ وہ میرا چیف ہو گا۔ اگلے دن میں اس کی ہدایت کے مطابق اپنے فلیٹ سے پہلے محسن اسکوائر پر بس سے اتر گئی اور وہ مجھے گاڑی میں اپنے شاہانہ فلیٹ پر لے گیا۔ وہ شراب کا رسیا ہے لیکن کبھی بھی آپے سے باہر نہیں ہوتا۔ اس دوران میں میں نے کئی راتیں اس کے فلیٹ پر بھی گزاریں۔ وہ منہ اندھیرے مجھے گلشن اقبال چھوڑ آتا تھا۔ اس دوران میں مجھے پرانے اخبارات کا ایک بنڈل مل گیا۔ اکبر علی سویا ہوا تھا۔ میں نے باتھ روم میں چھپ کر اخبارات کھولے تو میرا اوپر کا سانس اوپر اور نیچے کا نیچے رہ گیا۔ میں جس آدمی کے ساتھ رہ رہی تھی وہ ہیروئن کی اسمگلنگ کا ایک سزا یافتہ مجرم تھا۔ اخبارات میں اس کی تصویروں کے نیچے سیٹھ حبیب جیوانی کا نام لکھا ہوا تھا۔ اسے جرمنی میں قید کی سزا ہوئی تھی اور وہ قید ختم ہونے سے پہلے ہی مر گیا تھا۔ وہ تفصیلات پڑھ کر میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔ کسی بدروح کے ساتھ راتیں بسر کرنے کے احساس سے میں دہشت زدہ ہو گئی اور میں نے اخبارات لپیٹ کر اسی طرح واپس رکھ دیے۔ اب میں اس شخص سے چھٹکارا حاصل کرنا چاہتی ہوں لیکن وہ جونک بن کر میرے وجود سے چمٹا ہوا ہے۔ اس کا مطالبہ ہے کہ میں اپنی موجودہ رہائش ترک کر کے مستقل اس کے ساتھ رہنا شروع کر دوں لیکن یہ میرے بس سے باہر ہے۔ اس سے پیچھا چھڑانے کی بس ایک ہی صورت نظر آتی ہے کہ میں نوکری چھوڑ کر ملتان واپس چلی جاؤں۔"

وہ خاموش ہو کر اپنی آنکھوں میں اتری ہوئی نمی کو خشک کرنے میں مصروف ہو گئی۔

میں سمجھ چکا تھا کہ وہ سیٹھ حبیب جیوانی کے ہی چنگل میں پھنسی ہوئی تھی۔ اپنی ویران اور بے رنگ راتوں میں شباب کی رونق سجانے کے لیے اس مردود نے اپنے ہی دفتر کی ایک حسین و جمیل لڑکی پر ڈورے ڈالے ہوئے تھے۔ پھر بھی میں نے انجان بن کر پوچھا "تم نے یہ نہیں بتایا کہ اس قصے میں چیف کہاں سے آ گیا۔"

"وہ اکبر علی کے نام ہی سے رہتا ہے۔ اخبارات دیکھنے کے بعد میں بہت زیادہ متجسس ہو گئی اور موقع پا کر اس کی چیزوں کی تلاشی

لینے لگی۔ اسی دوران میں مجھے ایک خفیہ خانے سے کچھ خطوط اور وزیٹنگ کارڈ ملے۔ ان سب پر اکبر علی شیرازی کا نام تھا۔ اس انکشاف نے مجھے بالکل ہی بے جان کردیا۔ اب میں جیف سے چھٹکارا حاصل کرنے کے لیے آپ سے مدد کی بھیک لینے آئی ہوں۔" وہ سسکیوں کے ساتھ پھوٹ پھوٹ کر رونے لگی۔

"اسے معلوم ہے کہ تم اس کے کاغذات وغیرہ دیکھ چکی ہو؟" میں نے اسے ترحم آمیز نظروں سے دیکھتے ہوئے پوچھا۔

اس نے اپنے سر کو زور زور سے نفی میں جنبش دی اور روتے ہوئے بولی "مجھے اندازہ ہوگیا کہ وہ کوئی بہت بڑا مجرم ہے جو ٹریڈ لائن کی آڑ میں کوئی اور ہی چکر چلا رہا ہے۔ میں اسے خوش رکھنے کی کوششوں کے باوجود اپنے خوف پر قابو نہیں پاسکی۔ جب بھی مجھے یہ یاد آتا کہ سیٹھ حبیب جیوانی مرچکا ہے تو میرا بدن ٹھنڈا پڑ جاتا۔ اس تبدیلی کو اس نے بھی محسوس کرلیا۔ پھر اسے پتا چل گیا کہ میں نے اخبارات سے چھیڑچھاڑ کی تھی۔ شاید میں نے خوف اور گھبراہٹ میں اخبارات کا بنڈل غلط جگہ پر رکھ دیا تھا۔ میرے سامنے اعتراف کرنے کے علاوہ کوئی اور چارہ نہیں تھا لیکن میں نے اسے خطوط اور اس کے وزیٹنگ کارڈ کے بارے میں ابھی تک کچھ نہیں بتایا۔"

"اخبارات کے بارے میں اس کے پاس کیا جواب تھا؟" میں نے سوال کیا۔

"اس نے میری دہشت کا دل کھول کر مذاق اڑایا اور کہا کہ وہ حبیب جیوانی ہی ہے۔ اسے غلط فہمی میں سزا ہوئی لیکن وہ جرمنی کی جیل سے بھاگ آیا۔ جیل کے حکام نے اپنی نااہلی پر پردہ ڈالنے کے لیے یا کسی اور وجہ سے کسی لاوارث لاش کو حبیب جیوانی کا نام دے دیا اور وہ اکبر علی کے نام سے پاکستان میں عیش کررہا ہے۔"

"اس کی یہ وضاحت قابل قبول معلوم ہوتی ہے۔ مغربی ممالک میں پاکستانیوں کے جرائم کو عموماً بڑھا چڑھا کر پیش کیا جاتا ہے۔ ہوسکتا ہے کہ وہ بھی ایسے ہی حالات کا شکار ہوا ہو۔"

"اس سے مجھے کوئی مطلب نہیں۔ میرے دل سے یہ دہشت بھی نکل چکی ہے کہ میں ایک مردہ شخص کے بھوت کے ساتھ رنگ رلیاں منا رہی ہوں لیکن پھر بھی میرے دل میں اس کی طرف سے خوف، نفرت اور کراہت جاگزیں ہوچکی ہے۔ میں نے آج تک ٹریڈ لائن کے چیف کی جھلک تک نہیں دیکھی لیکن وہ نہ جانے کب سے مجھ پر نگاہ رکھے بیٹھا تھا۔ اچھی تنخواہوں اور سہولتوں نے سب کی زبانیں بند کی ہوئی ہیں لیکن دفتر میں ہر شخص جانتا ہے کہ ٹریڈ لائن کی آمدنی کے ذرائع خفیہ اور غیرقانونی ہیں۔ میں اب یہاں رکی رہی تو نفسیاتی مریضہ بن کر پاگل خانے پہنچ جاؤں گی۔"

"وہ تمہیں اس قدر پسند کرتا ہے تو تم اس سے شادی کیوں نہیں کرلیتیں؟ ایک مضبوط رشتے میں بندھ جانے کے بعد بہت سے رازوں سے خودبخود پردہ اٹھ جاتا ہے۔"

"ابتدا میں میری سوچ یہی تھی کہ دوستی آگے چل کر شادی کا سہارا بن جائے لیکن وہ آزاد بھونرے کی طرح زندگی گزارنا چاہتا ہے۔ اس کے بارے میں انکشافات ہونے کے بعد میں تو کبھی ایک مجرم کی بیوی بننے کا تصور نہیں کرسکتی۔ میں ایک نیچے گھرانے کی پڑھی لکھی لڑکی ہوں۔ تعلیم نے مجھے عزت کا صحیح مفہوم سمجھنے میں بہت مدد دی ہے۔"

"اکبر علی یا حبیب جیوانی کے ہوس ناک عزائم کے سامنے سر جھکا کر تم نے کون سا باعزت کام کیا ہے؟"

"وہ میری بہت بڑی بھول تھی۔ اپنے اندر ابلتے ہوئے منہ زور جوانی جذبات کو لگام دینا ہر کس و ناکس کے بس کی بات نہیں ہوتی۔ راتوں کی سیاہی میں کھیتوں اور کھلیانوں سے لے کر بڑے گھرانوں تک میں نہ جانے کتنے گناہ کیے جاتے ہیں۔ رازداری برقرار رہے تو کسی بھی شریف کے دامن پر ان گناہوں کا ہلکا سا داغ بھی نظر نہیں آتا۔ بات کھل جاتی ہے تو اپنی طرف سے لوگوں کی توجہ ہٹانے کے لیے سب ہی انگشت نمائی شروع کردیتے ہیں۔ میں کوئی کنواری لڑکی نہیں تھی جس کے قدم کے تمارت سے آشنا ہونے کے بعد سے بزرگ اور ولی بھی اسی پر چلتے چلے آرہے ہیں۔ میں کوئی جواز نہیں دے رہی، سزا میں نے بہت برا کیا۔ وہ میرا گناہ تھا لیکن وہ ایک انسانی لغزش تھی اور اب میں اس سے تائب ہونا چاہتی ہوں۔ چھوٹی اور پسماندہ بستیوں والوں کو بڑے شہروں کی چکاچوند راس نہیں آتی۔ ملتان میں اپنی بوڑھی ماں اور شیرخوار بچے کے ساتھ میں زیادہ خوش رہوں گی۔" میرے پوچھے ہوئے سوال پر وہ یک بیک جذباتی ہوگئی۔

"تمہاری آنکھیں متورم ہیں۔ پچھلی رات تم کہاں تھیں؟" میں نے اس کے چہرے پر نظریں گاڑ کر سرسری لہجے میں سوال کیا۔

"چیف کے فلیٹ پر ہی تھی۔" اس نے سر اٹھانے بغیر بوجھل لہجے میں کہا "پچھلی رات چند فون کالز کی وجہ سے وہ پریشان تھا۔ کسی نے اس کے نمبر پر اس کے اصل نام سے فون کیا تھا۔"

"تو کیا اس کے جاننے والوں میں سے کوئی اصلیت سے باخبر نہیں ہے؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"کم از کم وہ تو یہی کہہ رہا تھا۔ دو مرتبہ میں نے ایک ہی آواز سنی، تیسری مرتبہ کسی نئے آدمی نے اسے چڑانے کی کوشش کی تھی۔ ان واقعات کے بعد اس کا موڈ بہت خراب ہوگیا تھا اور وہ کسی معمولی غنڈے کی طرح اپنے نامعلوم حریفوں کو گندی گندی گالیاں دے کر سب کچھ تباہ کردینے کے دعوے کررہا تھا۔ اس سے بات کرنے والے نے شاید میرے بارے میں بھی کچھ اگلا تھا کیونکہ بعد میں اس نے مجھ سے اس بارے میں بھی پوچھ گچھ کی تھی۔ وہ جاننا چاہ رہا تھا کہ کراچی منتقل ہونے کے بعد میں نے اس کے علاوہ اور کس سے دوستی کی تھی۔ مجھے قسمت کی اس ستم ظریفی پر شدت سے رونا آیا کہ جو ظالم اور مجرم تھا، وہ سارا ہنگامہ کررہا تھا۔

اور میں اپنی بے گناہی کے باوجود اس کے سامنے مجرم بن گئی تھی۔"

اس کے جواب نے میرے ذہن سے الجھن دور کر دی۔ یہ بڑا غنیمت ہوا کہ بیلا مجھ سے روبرو بات کرتے ہوئے میری اصل آواز اور فون پر سنی ہوئی آواز میں کوئی مماثلت محسوس نہیں کر سکی تھی۔ اسے میری آواز پر ذرا سا بھی شبہ ہو جاتا تو وہ پہلی فرصت میں مجھے بھی حبیب جیوانی والی صف میں کھڑا کر دیتی۔

"چھوٹے موٹے دفتروں میں مالکان اپنی دلبستگی کے لیے اپنی من پسند لڑکیوں کو ملازم رکھ لیتے ہیں۔" وہ کہہ رہی تھی "لیکن بڑے اداروں میں سربراہ کو عملے کا سرپرست بلکہ باپ تصور کیا جاتا ہے۔ میں نے یہی سوچ کر ٹریڈ لائن میں ملازمت کی تھی مگر یہاں تو گھٹا اندھیرا ہے۔ اپنے ماتحتوں کی عزت کا رکھوالا ہی شکاری بھیڑیا بنا ہوا ہے۔ مجھے حیرت ہے کہ آپ جیسا شریف اور نفیس آدمی اس کے ساتھ کیسے چل رہا ہے!"

"میں یہاں اکبر علی شیرازی کے ساتھ کام کرتا ہوں۔" میں نے نئی سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا "مجھے تو تم بتا رہی ہو کہ اس کی شخصیت کا کوئی دوسرا روپ بھی ہے۔ مجھ میں اور دوسرے ملازمین میں صرف اتنا فرق ہے کہ میں سب سے سینئر ہوں اور وہ میرے ماتحت ہیں۔ اپنی نجی زندگی میں اکبر صاحب کیا کرتے ہیں اس سے مجھے کوئی دلچسپی نہیں۔ میں نے بہت سے ایسے لوگ دیکھے ہیں جو خوب صورت عورت کو دیکھتے ہی اسے گھیرنے کی فکر میں لگ جاتے ہیں۔ تمہارا اپنا کردار مضبوط ہوتا تو تم پہلے ہی مرحلے پر انہیں دھکے دے کر اپنے فلیٹ سے بھگا سکتی تھیں۔"

"کم از کم مجھے یہ خوشی ہے کہ آپ نے میری کہانی پر یقین کر لیا۔ میں کسی اور کے سامنے زبان کھولتی تو وہ میری باتوں پر بھروسہ اعتبار ہی نہ کرتا۔ آپ خود ہی بتائیں کہ ان حالات میں میں اپنی نوکری کس طرح جاری رکھ سکتی ہوں؟ اگر آپ آج ہی میرا حساب ادا کرا دیں تو میں عمر بھر آپ کی احسان مند رہوں گی۔"

"میں کچھ نہ کچھ کرتا ہوں۔ تم اپنی جگہ پر جاؤ اور اپنے کسی بھی ساتھی سے کسی بات کا ذکر نہ کرنا۔ کوئی حماقت کی تو اس کے سنگین نتائج کی تم خود ذمے دار ہو گی۔"

اس کی آنکھیں خوف سے پھیل گئیں اور اس نے سہمی ہوئی آواز میں پوچھا "آپ کن سنگین نتائج کا حوالہ دے رہے ہیں؟ اپنے درندہ صفت چیف کا گھناؤنا چہرہ دیکھنے کے بعد میرے لیے ایسا کون سا خطرہ باقی رہ گیا ہے، جس کی مجھے پروا ہو۔ یا وہ مجھے ہلاک بھی کروا سکتا ہے؟"

اپنے آخری سوال پر وہ خود بھی دہشت زدہ ہو گئی۔ وہ امکان ہی اس قدر لرزہ خیز تھا کہ میں اس پر کھل کر بات نہیں کر سکتا تھا لیکن میرے دل میں وہی خوف جاگزیں ہو چکا تھا۔ حبیب جیوانی کو جھٹک بھی مل جاتی کہ بیلا اس کی اصلیت سے واقف ہو چکی ہے تو وہ ایک لمحہ بھی ضائع کیے بغیر اس کی موت کا پروانہ جاری کر سکتا تھا۔

"میں کچھ نہیں کہہ سکتا۔" میں نے نرمی اور آہستگی کے ساتھ کہا "ہر بات کا انحصار اس امر پر ہے کہ جو کچھ تم نے بتایا اس میں صداقت کتنی ہے۔ میری معلومات محدود ہیں لیکن احتیاط اور عقل مندی کا تقاضا ہے کہ تم سختی کے ساتھ اپنی زبان بند رکھو۔ کوئی بھی شخص اپنے رازوں کی حفاظت کے لیے آخری حدوں تک جا سکتا ہے۔"

"ان مشوروں کا شکریہ!" وہ بھرائی ہوئی آواز کے ساتھ کرسی سے اٹھ گئی "آپ کی ذات سے مجھے امید ہے کہ کل مجھے اس منحوس دفتر میں نہیں آنا پڑے گا جہاں مجازی باپ اپنی بیٹیوں پر دانت لگائے بیٹھا رہتا ہے۔"

میں نے جواب میں کچھ نہیں کہا۔ بس خاموشی کے ساتھ اسے واپس جاتے دیکھتا رہا۔

نینا کی کہانی نے مجھے شدید ذہنی جھٹکا پہنچایا تھا۔ اس کی بعض باتوں میں خاصا وزن تھا۔

پھر دوسری طرف حبیب جیوانی کا ناقابل فہم رویہ تھا جس کا کوئی بھی جواز نہیں تھا۔

اپنی بیوی کی ہلاکت کے بعد وہ تنہا تجرد کی زندگی گزار رہا تھا اور یہ بات تسلیم کی جا سکتی تھی کہ اپنی ضروریات کے لیے اسے کسی سہارے کی ضرورت تھی۔ وہ جوان، خوبرو اور صحت مند تھا۔ اس کے پاس دولت کی کوئی کمی نہیں تھی۔ شہر کے ہوٹلوں اور دیگر تفریح گاہوں میں اسے بیلا سے ہزار درجے بہتر اور خوب صورت لڑکیوں کی رفاقت مل سکتی تھی پھر یہ بات سمجھ میں نہیں آتی تھی کہ اس کی نگاہ انتخاب بیلا پر ہی کیوں پڑی۔

ہاٹ لائن پر آنے والے پیغام نے میرے ان پریشان کن خیالات کا تسلسل توڑ دیا۔

حبیب جیوانی خفیہ راستے سے باہر جانے کے بعد دوبارہ اپنے دفتر میں آ چکا تھا اور مجھے بلا رہا تھا۔

"بیلا تمہارے پاس کیوں آئی تھی؟" میرے بیٹھتے ہی اس نے سوال کر کے مجھے چونکا دیا۔ شاید اسے شیر شاہ کے ذریعے اس واقعے کی خبر مل چکی تھی اور وہ اسی پر مجھ سے بات کرنے کے موڈ میں تھا۔

"وہ تم سے خوف زدہ بلکہ دہشت زدہ ہے اور نوکری چھوڑنا چاہتی ہے۔" میں نے کسی گھماؤ پھراؤ کے بغیر براہ راست اسے اصل بات سے آگاہ کر دیا۔

"کیوں؟" اس کی متحیر زدہ آواز ابھری "وہ مجھے کیسے جانتی ہے؟"

"وہ حبیب جیوانی عرف اکبر علی نامی ایک شخص سے خوف زدہ ہے۔ وہ شخص زبردستی اس کا عاشق بن بیٹھا ہے۔ بیلا کو یہ معلوم نہیں کہ وہی آدمی ٹریڈ لائن کا چیف بھی ہے۔ اس کی کہانی کے

ہو میں نے یہ نتیجہ اخذ کیا ہے کہ یہ کھیل تمہارا ہی ہو سکتا ہے۔ میں آج اسے نوکری سے فارغ کرا دوں گا۔"

"میرا خیال تھا کہ وہ راہِ راست پر آ چکی ہے لیکن اس کے دماغ میں ابھی تک زہر بھرا ہوا ہے۔" اندھیرے میں اس کی تفصیلی ہدایت ابھری پھر اس نے مجھ سے سوال کیا "اس کا مطلب ہے کہ اس نے تمہیں پوری کہانی سنائی ہوگی۔ پتا نہیں وہ کیا چاہتی ہے؟"

"کچھ بھی نہیں۔۔۔ وہ بڑے شہر کی بڑی باتوں سے خوف زدہ ہو گئی ہے اور اپنے پرانے ماحول میں واپس لوٹ جانا چاہتی ہے۔ میں آج بھی دفتر نہ آیا ہوتا تو وہ کسی اور کو اپنا راز دار بنا لیتی۔ بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے اس کے صبر و ضبط کا پیمانہ بالکل لبریز ہو چکا ہے۔۔۔"

اس نے میری بات کاٹ دی اور تیز لہجے میں غرایا "وہ بالکل احمق لڑکی ہے۔ میں اس کی زندگی سنوارنی چاہ رہا تھا لیکن وہ خود کو پاک کرنے پر تلی ہوئی ہے تو پھر ایسا ہی سہی۔ تم اس کو فارغ کرا دو۔"

اندھیرے کی وجہ سے میں اسے دیکھ نہیں سکتا تھا لیکن اس کی گفتگو سے بخوبی اندازہ ہو رہا تھا کہ اس کے تیور خراب تھے۔ ایسے حال میں اس سے مزید کوئی بات کرنی بے سود تھی۔ اس لیے میں نے خاموش رہنے میں ہی عافیت سمجھی ورنہ میں اس سے اتنا ضرور پوچھنا چاہ رہا تھا کہ کیا اس کے لیے کراچی جیسا وسیع و عریض شہر خرابات بالکل ہی بنجر ہو گیا تھا جو اس نے اپنی آتشِ ہوس سرد کرنے کے لیے اپنے ہی گھر پر بری نگاہ ڈالنے کا فیصلہ کیا تھا؟

"وہ ابھی لڑکی معلوم ہوتی ہے۔ تمہارے گھر پر پرانے اخبارات کا بنڈل اس کے ہاتھ نہ لگا ہوتا تو اس کے ساتھ تمہاری لاٹری بہ سہولت چل سکتی تھی۔" تنقید کرنے کے بجائے میں نے دوسرے انداز سے اسے چھیڑا۔

"معلوم ہونے اور واقعی ہونے میں بہت فرق ہوتا ہے۔" اس کی سرد آواز ابھری "وہ ٹھیک ہوتی تو میری لائبریری میں دراز اور الماریوں کی تلاشی نہ لیتی پھرتی۔ یہ تو بہت اچھا ہوا کہ وہ زیادہ وقت گزرنے سے پہلے ہی میرے سامنے بے نقاب ہو گئی ورنہ وہ کسی دن یہ سراغ بھی لگا سکتی تھی کہ میں ہی ٹریڈ لائن کا چیف بھی ہوں۔ دراصل گاؤں میں پلنے والے کیڑے غلاظت ہی میں خوش رہتے ہیں۔ انہیں خوشبو اور پھولوں کی کیاریوں میں پالنے کی کوشش کی جائے تو بہت جلد گھٹ کر مر جاتے ہیں۔"

"اجازت ہو تو میں تمہارے انٹرکام سے ہی سعید کو ہدایت دے دوں۔"

"یہ کام تم اپنے کمرے سے کرو تو بہتر ہوگا۔" اس نے خشک لہجے میں کہا "نیلا کو یہ ضرور بتا دینا کہ اس نے دوسروں میں زہر پھیلانے کی کوشش کی تو میں اس کا حشر خراب کر دوں گا۔"

"میں اسے ایسی ہدایت دے ہی نہیں سکتا۔" میں نے معصومانہ حیرت سے کہا "اس نے مجھے اپنے کسی شناسا کا قصہ سنایا ہے۔ اسے خود بھی یہ معلوم نہیں ہے کہ حبیب جیوانی ہی ٹریڈ لائن کا چیف ہے۔ پھر میں ایک اجنبی کے بارے میں اسے کیا کہہ سکتا ہوں؟"

میری تاویل پر وہ قدرے چڑ کر بولا "ایک عمومی ہدایت تو دے ہی سکتے ہو کہ وہ اپنی کہانی اپنے ساتھ ہی لے جائے ورنہ اس کے قصے ہمارے دفتر میں گردش کرتے رہیں گے۔"

"ٹھیک ہے!" میں سر جھکا کر اس کے دفتر سے باہر نکلتا چلا گیا۔ میرے باہر جاتے ہی اس کے دروازے پر سرخ بلب روشن ہو گیا جس کا مطلب تھا کہ وہ تخلیہ چاہتا تھا۔

حبیب جیوانی اپنے دفتر میں بیٹھ کر بھی ساری باتوں سے باخبر رہتا تھا اس لیے میں نے ایک بار پھر نیلا کو اپنے دفتر میں طلب کیا۔ خوف اور پریشانی سے اس کا چہرہ دھواں ہو رہا تھا۔ وہ میرے سامنے زبان تو کھول بیٹھی تھی مگر اسے یقین نہیں تھا کہ اس جسارت کے نتیجے میں اس کے ساتھ کوئی اچھا سلوک کیا جائے گا۔

اس کے اندر آتے ہی میں نے انٹرکام پر سعید کو ہدایت کی کہ وہ فوراً نیلا کا حساب تیار کرا دے تاکہ میرے دفتر سے واپسی پر اسے فوراً ملازمت سے فارغ کیا جا سکے۔

میری ہدایت سن کر نیلا کے چہرے پر ممنونیت کے جذبات امڈ آئے اور وہ اپنا چہرہ دونوں ہاتھوں میں چھپا کر دبی دبی آواز میں بے ساختہ رونے لگی۔

"جو تم چاہتی تھیں اس کا بندوبست ہو گیا ہے لیکن دفتر کے کسی آدمی سے اپنے مسئلے پر بات نہ کرنا۔ حساب وصول کرو اور خاموشی کے ساتھ چلی جاؤ۔ میرا مشورہ تو یہ ہے کہ تمہیں کراچی میں ٹھہرنے کی ضرورت ہی نہیں ہے۔ یہاں سے جلد از جلد ملتان روانہ ہو جاؤ۔ تمہارے حق میں یہی بہتر رہے گا۔"

"میں چلی جاؤں گی لیکن مجھے اس طرح خوف زدہ نہ کریں۔" وہ رونے کے دوران میں بولی "میں نوکری چھوڑ کر شاید بالکل ہی اکیلی رہ جاؤں گی۔ مجھے معلوم ہے کہ وہ میرا پیچھا نہیں چھوڑے گا۔"

اسے کچھ دیر تک سمجھانے بجھانے کے بعد میں نے واپس لوٹا دیا۔

نیلا ایک لڑکی تھی۔ اس نے دفتر آتے ہی مجھے اپنے مسئلے میں الجھا لیا تھا لیکن اس کا معاملہ طے ہوتے ہی میرا ذہن نمرا کی طرف چلا گیا۔ اس کے حالات بہت مختلف اور پیچیدہ تر تھے۔ لیکن وہ بھی ایک لڑکی ہی تھی اور پولیس میں غیر یقینی صورتِ حال سے دوچار تھی۔ میں صرف امید ہی کر سکتا تھا کہ سلطان شاہ نے وہاں پہنچ کر صورتِ حال کو سنبھال لیا ہو۔

میرے اپنے حساب سے ڈان کے پیغام کا صرف ایک بہانہ تھا ورنہ قدرت نے مجھے نیلا کی مدد کرنے کے لیے کراچی میں روکا تھا۔

اس روز میں نیو لائٹ کے دفتر آنے کے بجائے ہانگ کانگ روانہ ہو گیا ہوتا تو بیلا اپنی مدد کے لیے کسی سے بھی رجوع نہیں کر سکتی تھی۔ وہ دفتر میں جس کسی کو بتاتی کہ اس کا چیف ایک مجرم ہے اور روپ بدل کر نہایت ڈھٹائی کے ساتھ اسے اپنا کھلونا بنائے رکھنے پر تلا ہوا ہے تو وہ اس کی الزام تراشی پر ہرگز اعتبار نہ کرتا۔ قوی امکان یہ تھا کہ ٹیپرشاہ وغیرہ کے ذریعے وہ خبر حبیب جیوانی تک پہنچ جاتی اور بیلا کو اسی عمارت کے کسی گمنام گوشے میں نہایت بے رحمی کے ساتھ ذبح کر دیا جاتا۔

حبیب جیوانی اخبار کا بورڈ چیف تھا اور اس پر الزام تراشی کی سزا معمولی نہیں ہو سکتی تھی۔

میرا خیال تھا کہ میں نے ایک نیک کام انجام دیا ہے تو اس کے صلے میں قدرت کو فرزالہ پر مہربان ہو جانا چاہیے۔

دو بج گئے لیکن حبیب جیوانی نے مجھے اپنے کمرے میں طلب نہیں کیا تو مجھے تشویش ہونے لگی۔ لمحہ بھر کے لیے میرے دل میں خیال آیا کہ کہیں اس نے بیلا کو اپنے کمرے میں نہ طلب کر لیا ہو۔ بیلا وہاں جاتی تو اپنے چیف کی آواز سنتے ہی سہر احتیاط کو فراموش کر کے جذباتی ہو جاتی اور ہذیان کے عالم میں ایسی باتیں بھی اگل سکتی تھی جو اس نے حبیب جیوانی سے چھپائی ہوئی تھیں۔

ایسی باتیں سننے کے بعد وہ بیلا کا تو جو حشر کرتا سو کرتا لیکن میری طرف سے بھی اس کے دل میں بدگمانیاں پیدا ہو سکتی تھیں کہ میں نے اس کے معاملے میں فرزی ایک معمولی ملازمہ کو ترجیح دیتے ہوئے اس کو تحفظ دینے کی کوشش کی۔ جب مزید دس منٹ گزر گئے تو مجھے شبہ ہونے لگا کہ وہ مجھ سے ناراض نہ ہو گیا ہو۔

اندر کی صورت حال کا سراغ لگانے کے لیے میں نے ٹیپرشاہ کو طلب کیا تو پتا چلا کہ وہ فوری نوعیت کے کسی اہم کام سے باہر جا چکا تھا۔ وہ کہاں اور کتنی دیر کے لیے گیا تھا؟ اس بارے میں سب لاعلم تھے۔

میرے ذہنی تناؤ میں بہت تیزی کے ساتھ اضافہ ہونے لگا جس کے نتیجے میں میری ایش ٹرے میں ادھ جلی سگریٹوں کی تعداد میں بھی تیزی سے بڑھنے لگی۔

میں نے اضطراری طور پر سعید سے دریافت کیا تو پتا چلا کہ میری ہدایت ملنے کے دس منٹ بعد ہی بیلا کو اس کے واجبات ادا کر کے دفتر سے روانہ کر دیا گیا تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ حبیب جیوانی نے بیلا کے معاملے میں ذاتی طور پر دخل انداز ہونے کی کوشش نہیں کی تھی۔ اس وضاحت سے میرا ذہنی دباؤ خاصا کم ہو گیا لیکن پریشانی کم نہ ہو سکی۔

ڈھائی بجنے سے چند منٹ قبل ہاٹ لائن کا بزر بجا تو میرا دل خوش ہو گیا۔

اچھے لوگوں کی ناراضی سے تشویش کا لاحق ہونا ایک فطری امر ہوتا ہے لیکن اس روز مجھے اندازہ ہوا کہ بعض حالات میں ناپسندیدہ لوگوں کی برہمی یا بے نیازی بھی ذہنی سکون کو برباد کر کے رکھ دیتی ہے۔

"ڈان تھری کی آج رات کراچی پہنچ رہا ہے۔" حبیب جیوانی ہاٹ لائن پر کہہ رہا تھا "تمہیں رات کو آٹھ بجے ڈیفنس کے فیز تھری میں مکان نمبر تھری پر پہنچنا ہے۔"

"کیا وہاں ڈان سے بھی ملاقات ہونے کا امکان ہے؟" میں نے پوچھا۔

"بعض اوقات تم بالکل خالی الذہن ہو جاتے ہو!" اس کا لہجہ خشک ہو گیا "رات کے آٹھ بجے میں تمہیں ڈاک ورکس کی محفل میں تو نہیں بلا رہا۔ تم نے ڈان کے سامنے اسی ذہنی حالت کا مظاہرہ کیا تو وہ خاصی درشتی سے پیش آئے گا۔"

"تم فکر نہ کرو۔ میں پوری احتیاط سے کام لوں گا اور پابندی کے ساتھ وہاں پہنچوں گا۔"

"اب دفتر میں موجود رہنے کی ضرورت نہیں۔ تم چاہو تو واپس جا سکتے ہو۔" اس نے مجھے خوش خبری سنائی اور اس کے بعد ہاٹ لائن یک بیک بے جان ہو گئی۔

میں نے اس کی خشک گفتگو سے اس کے بگڑے ہوئے موڈ کا اندازہ لگا لیا تھا۔ بیلا والا معاملہ اس قدر پیچیدہ اور اعصاب شکن تھا کہ حبیب جیوانی کا پریشان ہونا حق بجانب تھا۔ اس نے اپنی دانست میں ہاتھ پاؤں ہلا کر بیلا کے ساتھ رنگ رلیوں کا بندوبست کیا تھا لیکن نہایت قلیل سی مدت میں وہ معاملہ میرے علم میں آ گیا تھا۔ حبیب جیوانی کے لیے وہ بات ایسی ہی تھی جیسے آسمان کی طرف پھینکا ہوا پتھر پھینکنے والے کے منہ پر واپس آ پڑے۔ ایسی صورت حال میں وہ جھلاہٹ اور چڑچڑے پن کا مظاہرہ کرنے کے علاوہ کچھ بھی نہیں کر سکتا تھا۔

میں فوری طور پر دفتر چھوڑ کر اپنے فلیٹ کے لیے روانہ ہو گیا۔ میرے حساب سے سلطان شاہ کو ہانگ کانگ پہنچے ہوئے کئی گھنٹے ہو چکے تھے۔ اگر حالات سازگار رہے تو اسے اسی وقت تک فرزالہ سے ملاقات کرنے میں کامیابی ہو جانی چاہیے تھی۔ اسے فرزالہ کے بارے میں میری پریشانی کا پورا پورا ادراک تھا اور مجھے قوی امید تھی کہ وہ کامیابی حاصل کرنے کے بعد مجھے فون کرنے میں ایک لمحے کی بھی دیر نہیں لگائے گا۔

گھر پہنچنے کے بعد میرے پاس انتظار کرنے کے علاوہ اور کوئی کام نہیں تھا اس لیے میں نہانے دھونے کے بعد شہناز گل کے گٹار مصطفیٰ زیدی کا دیوان اور انگریز مجموعہ کلام سنبھال کر بستر پر دراز ہو گیا۔

ایک طرف وہ لطیف اور دل میں اتر جانے والی شاعری تھی جس کے ایک ایک لفظ سے عشق و محبت کا اور دائمی قرب جھلکتا ہے تو دوسری طرف حبیب جیوانی کی نفسانی چیرہ دستیوں کی کہانی میرے ذہن میں تازہ تھی۔ وہ ایک ہی جذبے کی دو انتہائیں تھیں جن سے

ظاہر ہوتا تھا کہ فرشتوں کو شرما دینے والا انسان' انسانیت کا لبادہ
اتار پھینکے تو شیطان کو بھی مات کر سکتا ہے۔
میرے خیالات ادھر ادھر بھٹکتے رہے لیکن ایک بات میرے
ذہن میں تسلسل کے ساتھ چبھ رہی تھی کہ شیر شاہ دفتر سے اچانک
کہاں غائب ہو گیا تھا۔ اس کے بارے میں دفتر کے سب لوگ
جانتے تھے جس کا مقصد تھا کہ وہ حبیب جیوانی کی براہ راست اور
خفیہ ہدایات پر کہیں روانہ ہوا تھا۔
ایک امکان یہ بھی ہو سکتا تھا کہ ڈان تھری کی متوقع آمد کے
پیش نظر حبیب جیوانی نے شیر شاہ کو مہمان خانے کی صفائی'
آرائش اور دیکھ بھال کے لیے روانہ کیا ہو لیکن میرا ذہن اس
امکان کو قبول نہیں کر رہا تھا۔ آخر کار پونے پانچ بجے کے قریب میں
نے دفتر فون کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ میرا خیال تھا کہ شیر شاہ جہاں بھی
گیا ہو گا اس وقت تک اپنی ذمے داریوں سے فارغ ہو کر واپس دفتر
لوٹ چکا ہو گا۔
فون ملنے پر میرا اندازہ درست ثابت ہوا۔ چیف دفتر میں
موجود نہیں تھا لیکن شیر شاہ واپس آ چکا تھا۔
"خیریت تو ہے؟ آج تم دفتر سے اچانک ہی کہاں غائب ہو گئے
تھے؟" میں نے اس کی آواز سن کر پوچھا۔
"آج چیف کا موڈ بہت خراب تھا۔ اسی کے ایک کام سے گیا
تھا تھوڑی دیر پہلے واپس آیا ہوں۔"
"کیا کوئی بہت خفیہ کام تھا؟" میں نے کسی تجسس کا اظہار کیے
بغیر سرسری انداز میں پوچھا۔
"نہیں!" اس کی آواز سے اداسی جھلک رہی تھی "بیلا کو پہنچانے
کے لیے گیا تھا۔"
"بیلا کو پہنچانے؟" میں نے حیرت سے پوچھا "یقین نہیں آتا
کہ تمہارے دفتر سے کسی کو اتنی عزت کے ساتھ رخصت کیا گیا
ہو۔"
"اس نے اپنی کسی حرکت سے چیف کو غصہ دلا دیا تھا۔ اس
نے خود اپنے حق میں کانٹے بوئے ہوں گے ورنہ چیف اپنے عملے
کے افراد سے ایسا متشددانہ رویہ اختیار کرنے کا عادی نہیں ہے۔"
متشددانہ رویے کے ذکر نے مجھے چونکا دیا۔ وہ یقیناً کچھ اور ہی
بات کہنا چاہتا تھا جو میری سمجھ میں نہیں آ رہی تھی۔
"تم گول مول باتیں کیوں کر رہے ہو؟ خود ہی بات چھیڑی ہے تو
کھل کر بتاؤ کہ کیا معاملہ ہے؟"
"تو کیا تم واقعی بے خبر ہو باس؟" میرے استفسار پر اس کی تھکی
ہوئی آواز سنائی دی "میں نے تو سنا ہے کہ وہ دو بار تمہارے دفتر میں
گئی تھی اور تم ہی نے اسے نوکری سے نکالنے کا حکم دیا تھا۔"
"یہ درست ہے لیکن اس سے آگے مجھے کچھ معلوم نہیں۔
شاید چیف اس سے واقعی برہم تھا۔"
"وہاں سے اترنے کے بعد' سڑک پار کرتے ہوئے ایک
تیز رفتار کار کی زد میں آ کر ماری گئی۔ اسے ٹکر مارنے والا کار سمیت
جائے واردات سے فرار ہونے میں کامیاب ہو گیا۔"
وہ خبر سن کر لمحہ بھر میں پوری بات روز روشن کی طرح عیاں
ہو گئی۔ لیکن اس کے ساتھ میرا ذہن ماؤف ہو کر رہ گیا۔ وہ سفاکی
اور درندگی کی نہایت شرمناک مثال تھی۔
حبیب جیوانی کو یہ معلوم نہیں ہو سکا تھا کہ بیلا اس کے ہر راز
سے واقف ہو چکی تھی لیکن اس نے پھر بھی اس لڑکی کو چند گھنٹے بھی
زندہ نہیں رہنے دیا۔ شیر شاہ سے بیلا کو کچلنے والی کار کے بارے میں
کچھ پوچھنا بے سود تھا۔ اپنے چیف کی ہدایت پر اس نے بیلا کی بس
کا تعاقب کیا اور جب وہ سڑک عبور کرنے لگی تو شیر شاہ نے یک
بیک اپنی کار کی رفتار بڑھا کر اسے روندا اور تیزی کے ساتھ فرار
ہو گیا۔ یہ بیلا کی بدقسمتی تھی کہ اس دن وہ دفتر سے قبل از وقت ہی
چلی گئی تھی۔ وہ ایسا وقت تھا کہ سڑکیں عموماً ویران ہوتی ہیں۔ شام
میں ٹریفک کے اژدحام کا وقت ہوتا تو شاید شیر شاہ کو اسے چھونا بھی
نصیب نہ ہوتا اور وہ خیریت کے ساتھ اپنے گھر پہنچ جاتی۔
"اللہ اس کی مغفرت کرے۔ وہ اچھی لڑکی تھی۔" میں نے
ابتدائی جھٹکے سے سنبھلنے کے بعد اپنے جذبات کو چھپاتے ہوئے کہا
پھر غیر ضروری طور پر اسے ہدایت کی "اب اسے بھول جاؤ۔ چیف
اپنے معاملات کو ہم سب سے بہتر سمجھتا ہے۔ اب کسی اور سے
اس افسوسناک حادثے کا ذکر نہ کرنا۔"
"بہت بہتر۔ لیکن تم نے اس وقت مجھے کیوں یاد کیا تھا؟" اس
نے پوچھا۔
"اسکاچ وہسکی کی دو بوتلوں کی ضرورت تھی۔" میں نے بات
بناتے ہوئے کہا "لیکن بیلا کے حادثے کی خبر سن کر موڈ غارت
ہو گیا۔ اب اسے بھی بھول جاؤ۔ موڈ ہوا تو کل دیکھا جائے گا۔"
شیر شاہ بیلا جیسی معصوم اور مظلوم لڑکی کا قاتل تھا۔ وہ اس
وقت میرے سامنے ہوتا تو میرا بگڑا ہوا چہرہ دیکھ کر سمجھ لیتا کہ اس خبر
سے مجھے کتنی اذیت پہنچی تھی لیکن غنیمت یہ تھا کہ وہ مجھ سے بہت
دور تھا۔ میں نے اس سے مزید کوئی بات کیے بغیر ریسیور رکھ دیا۔
بیلا کی ناگہانی موت کی خبر نے میرا دل بوجھل کر دیا تھا۔ میں
نے کتاب ایک طرف پھینکی اور بستر پر اوندھا گر گیا۔
چھ بجے فون کی گھنٹی نے مجھے دوبارہ بستر چھوڑنے پر مجبور کیا تو
میری آنکھیں نمناک تھیں اور دل بدستور بہت بھاری ہو رہا تھا۔
بیلا سے میری کوئی گہری شناسائی نہیں تھی لیکن وہ جس بے بسی کی
موت ماری گئی تھی اس نے میرے وجود کی بنیادوں کو ہلا کر رکھ دیا
تھا اور میں یہ سوچنے پر مجبور ہو گیا تھا کہ کیا غنڈوں' بدمعاشوں اور
مجرموں کے سوا کسی کو اپنی پسند کے مطابق زندہ رہنے کا حق حاصل
نہیں ہے؟
میں نے ریسیور اٹھایا تو دوسری طرف سے آنے والی نسوانی
آواز پہچان کر میری اداسی اور مایوسی یک لخت کافور ہو گئی کیونکہ وہ
کوئنگ لوئی سیکریٹری کی رسیلی آواز تھی۔
"میں وڈی ہی بول رہا ہوں' کہو کیا خبر ہے؟" میں نے اس کے

براہ راست سوال کے جواب میں کہا۔

"تم نے سلطان شاہ کو ہانگ کانگ بھیجا ہے؟" اس نے پوچھا اور میں تیکھے لب ولہجے میں سلطان شاہ کے نام کی درگت سن کر دل ہی دل میں ہنس پڑا۔

"ہاں ہاں!" میں نے جلدی سے کہا "تمہیں کیسے معلوم ہوا؟ وہ کہاں ہے؟"

"اور اب پھر تو واقعی غلطی ہو گئی۔" اس کی معاندانہ آواز ابھری۔ "نوان کے آدمی اسے پکڑ کر مکاؤ لے آئے ہیں۔ لو تم اس سے بات کر لو۔ وہ یہاں ہی موجود ہے۔"

"میں اب تک غزالہ سے مل چکا ہوتا لیکن ان جہنمیوں نے میری ساری محنت پر پانی پھیر دیا۔ میں تھوڑی دیر پہلے بوٹ سے مکاؤ لایا گیا ہوں۔" سلطان شاہ کی غصیلی آواز سن کر میرا دل باغ باغ ہو گیا۔

"لیکن یہ ہوا کیسے؟" میں نے حیرت سے پوچھا "ان لوگوں کو تو تمہاری مدد کرنی چاہیے تھی۔"

"انہوں نے اپنی دانست میں غزالہ کی مدد ہی کی ہے۔" سلطان شاہ کی آواز زہریلی ہو گئی "مجھے یہاں آنے کے بعد پتا چلا ہے کہ یہ کوانگ فو کے آدمی ہیں ورنہ میں تو پریشان ہو گیا تھا کہ ہانگ کانگ میں میرے کون سے دشمن پیدا ہو گئے جو میرے پہنچتے ہی میری آزادی کے دشمن ہو گئے۔"

"ان سے تمہارا ٹکراؤ کہاں اور کیسے ہو گیا؟" میں اس صورت حال سے محظوظ ہو رہا تھا۔ میرے لیے یہ امر اطمینان کا باعث تھا کہ سلطان شاہ وقت ضائع کیے بغیر خیر و عافیت کے ساتھ منزل مقصود پر پہنچ گیا تھا۔

"نئے آدمی کے لیے ہانگ کانگ اور کولون کا چکر بہت الجھا دینے والا ہے۔ اس سے واقف ہونے کے بعد میں کولون پولیس اسٹیشن میں اپنا نام ریکارڈ کرانے میں کامیاب ہو گیا۔ ان لوگوں نے غزالہ سے ملاقات کرانے کے لیے مجھے کل صبح دس بجے کا وقت دے کر فارغ کر دیا۔ معلوم ہوتا ہے کہ کوانگ فو کے آدمی اس پولیس اسٹیشن کے اندر اور چاروں طرف پھیلے ہوئے ہیں اور دن رات کڑی نگرانی کر رہے ہیں۔ میں پولیس اسٹیشن سے نکل کر ٹہلتا ہوا تھوڑی دور ہی گیا تھا کہ ایک گلی میں اچانک دو کسرتی جسم کے لڑکوں نے دونوں طرف سے مجھے گھیر کر اپنی جیبوں میں رکھے ہوئے پستولوں کی نالیں میرے پہلوؤں سے لگا دیں اور دھمکی دی کہ میں نے ذرا بھی مزاحمت کی تو وہ مجھے گولی کی موت مار دیں گے۔ میرے کچھ سمجھنے سے پہلے ہی ایک کار آئی اور انہوں نے مجھے پچھلی سیٹ پر بٹھا کر سفر شروع کر دیا۔ بارونق بازاروں اور سڑکوں سے گزرنے کے بعد اس سفر کا اختتام ایک نیم ویران سمندری گھاٹ پر ہوا جہاں کئی بڑی کشتیاں لنگر انداز تھیں۔ ان لوگوں نے مجھے ایک کشتی کے انجن روم کی تنگ اور گرم جگہ میں بند کر دیا۔ پستول سے مسلح ایک آدمی وہاں بھی میرے سر پر مسلط تھا جو راستے بھر پلک جھپکائے بغیر کسی سانپ کی طرح مجھے گھورتا رہا۔ دو ڈھائی گھنٹے کے بحری سفر کے بعد مجھے یہاں اتارا گیا تو پتا چلا کہ میں مکاؤ میں ہوں اور مجھے پکڑنے والے کوانگ فو کے آدمی ہیں۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ جیسے یہ مجھ سے پہلے سے میری گھات میں لگے ہوئے تھے۔"

"پہلی بات تو یہ یاد رکھنا کہ چہروں سے کم سن نظر آنے والے چینی دراصل کم سن نہیں ہوتے۔" میں نے اس کی چالاکی پر تنقید لگاتے ہوئے کہا "مجھے تو یہ لگتا ہے کہ یہ لوگ غزالہ کی اپنی حفاظت کر رہے ہیں۔ تم نے پولیس اسٹیشن میں غزالہ سے ملنے کی خواہش کا اظہار کیا اور تم ان کی نظروں میں آ گئے۔ انہیں اندازہ نہیں ہو سکا کہ تم غزالہ کے دوست ہو یا دشمن۔ اس لیے یہ تمہیں پکڑ کر مکاؤ لے آئے۔ اب فون پر دون کی تسلی کرا دو۔ غلط فہمی دور ہو جانے کے بعد یہ لوگ شاید واپس رات تمہیں دوبارہ کولون پہنچا دیں گے۔"

"یہ مجھے دیکھ کر مسکرا رہی ہے۔ تم اسے سمجھاؤ کہ میں زیادہ وقت ہانگ کانگ میں ضائع نہیں کرنا چاہتا۔ غزالہ سے ملاقات ہوتے ہی میری واپسی کا بندوبست ہو جانا چاہیے۔"

"شاید تمہارا ساتھی غصے میں ہے۔" تھوڑے توقف کے بعد وہی نسوانی آواز آئی۔ اردو نہ جاننے کے باوجود اس نے سلطان شاہ کے لب ولہجے اور چہرے کے تاثرات سے اس کے موڈ کا اندازہ لگا لیا تھا۔

"غصے میں ہونا ہی چاہیے۔ تمہارے آدمیوں کو اسے مکاؤ لانے سے پہلے یہ تو دیکھ لینا چاہیے تھا کہ وہ دوست ہے یا دشمن کا کوئی کارندہ۔ اسے صبح دس بجے لڑکی سے ملنا ہے۔ اب تمہارے آدمیوں کو دوبارہ ہانگ کانگ کی طرف دوڑ لگانی پڑے گی۔ تھوڑی سی عقل خرچ کر کے اس بھاگ دوڑ سے بچا جا سکتا تھا۔"

"تم خدا کا شکر ادا کرو کہ تمہارے جذباتی ساتھی نے کوئی مزاحمت نہیں کی اور زندہ سلامت یہاں پہنچ گیا۔ اس نے ذرا بھی گڑبڑ کی ہوتی تو دون کے آدمی اسے مار کر ادھر ہی کے پانیوں میں پھینک چکے ہوتے۔ دون کی سخت ہدایت ہے کہ جو بھی اس لڑکی کے حوالے سے سامنے آئے اسے اٹھا کر مکاؤ پہنچا دیا جائے۔ آج کل اس نے ہانگ کانگ میں اپنی تمام سرگرمیاں بند کی ہوئی ہیں۔ تمہیں اندازہ نہیں ہے کہ وہ اپنی تیزیوں پر کتنا برہم ہے۔"

"پھر اب تمہارا کیا ارادہ ہے؟" میں نے دون کی برہمی پر کوئی تبصرہ کیے بغیر پوچھا۔

"تم سے بات ہو جانے کے بعد سلطان شاہ کو کولون پہنچا دیا جائے گا۔ مجھے امید ہے کہ یہ اس لڑکی کو تو نکالنے کے بجائے مکاؤ کی پناہ میں جانے کا مشورہ دے گا۔ پولیس کی نظروں میں اس کی پوزیشن اسی طرح صاف ہو سکتی ہے۔ اس طرح دون کا غصہ ٹھنڈا ہو جائے گا۔"

"تم فکر نہ کرو۔ ایسا ہی ہوگا۔ لڑکی کو پولیس کی تحویل سے نکال کر کراچی پہنچانے کا کام دون کے علاوہ اور کسی کے بس

جب سلطان شاہ تو اس لڑکی کی رہائی کے بعد اگلی پرواز سے
بھیج دے گا۔"
"یہ فیصلہ ذون ہی کرے گا۔" اُس کا لہجہ فیصلہ کن تھا "ہم
تو صرف اتنا چاہتے ہیں کہ لڑکی اپنی آزادانہ مرضی
سے اس کے ساتھ جانے کی خواہش ظاہر کرے تاکہ ذون کو ہر کل
کی شرمندگی سے نجات ملے پچھلے دس برسوں میں ذون پہلی بار
کسی ایسے کسی چکر میں ملوث ہوا ہے۔"
"جب یہ معاملہ ذون کے ہاتھوں میں ہے اس لیے مجھے
کوئی اعتراض نہیں ہے۔" میں نے سکون کے ساتھ کہا "آپ تم سے صبح
تک رابطہ ہو سکے گا کام بنے کے بعد تم خود ہی مجھے باخبر کر سکتا۔"
"ذون کی منہ بولی بیٹی کہاں ہے اور کب تک واپس آ رہی
ہے؟"
"پتا نہیں" میں نے اپنی لاعلمی ظاہر کی پھر سوال کیا "تم یا ذون
اس کے بارے میں کیوں پوچھ رہی ہو؟"
"وقت آنے پر تمہیں یہ بھی معلوم ہو جائے گا۔ فی الحال ذون
کی واپسی کی دعا کرو۔" اس الوداعی فقرے کے ساتھ ہی دوسری
جانب سے فون بند کر دیا گیا۔
میرے لیے مکاؤ سے آنے والی وہ فون کال بہت اہم تھی۔
سلطان شاہ کے لیے شاید وہ معاملہ سیدھا سادا رہا ہو لیکن میں اس
کی اندرونی پیچیدگیوں سے بری طرح خائف تھا۔
سب سے پہلی اور اہم ترین خبر یہ تھی کہ غزالہ کی ڈوبتی
قسمت کی باری آئی ہے۔ ایک طرف وہ پولیس کی کڑی نگرانی میں
ہے اور دوسری طرف ذون کو ہانگ کانگ کے گھاگ ڈون اس سرکاری
پابندی کے تحت مجبور ہو کر پیچھے ہو گئے تھے جس میں غزالہ کو مجبور دیکھا گیا
جائے تحت انتظامات کی موجودگی میں ڈپٹی کے نام سے
ذون کے ساتھ سفر کرنے والا بھارتی ایجنٹ اس کا کوئی ساتھی
اسے کوئی نقصان پہنچانے کی ہمت نہیں کر سکتا تھا۔
دوسری اہم بات کو سلطان شاہ شاید بالکل ہی فراموش کر بیٹھا
تھا۔ شری مان سنگھ کے دونوں میں کی وجہ سے مجھے ابتدا سے ہی یہ
شبہ تھا کہ ہانگ کانگ پہنچنے والی لڑکی واقعی غزالہ تھی یا نئی دہلی
سے شری مان سنگھ کے کہنے کے مطابق اس کی جگہ شگفتہ
کو بھیج دیا تھا۔
یہاں تک رہا اور کو ہانگ کانگ کے ڈون جان ہونے والے
سودے کا تعلق تھا تو ہانگ کانگ کو اس بات سے کوئی غرض نہیں تھا
کہ لڑکی غزالہ ہی تھی یا اس کی جگہ شگفتہ کو بھیج دیا گیا تھا۔
وہ ایک ماڈل کی حیثیت سے ہانگ کانگ پہنچنے والی کسی بھی لڑکی کو
اس سے ملنے کا پابند تھا۔
اور اگر شگفتہ تھی اور ذون سے ملنے سے انکار کر رہی تھی
تو اسے سلطان شاہ سے بھی ملنے سے انکار کر دینا چاہیے تھا
حالانکہ اس کے کیس کا کوئی تعلق نہیں تھا۔ پھر سلطان شاہ کا نام بھی
شگفتہ کے لیے اجنبی ہونا چاہیے تھا۔ لیکن پولیس والوں نے سلطان
شاہ کو اگلی صبح کا وقت دے کر یہ عندیہ دے دیا تھا کہ ان کی قید میں
پھنسی ہوئی لڑکی اس سے ملنے پر آمادہ تھی۔ جس کا واضح ترین
مطلب یہی تھا کہ وہ غزالہ تھی۔ ذون ہانگ کانگ کا نام اس کے لیے
نیا تھا اس لیے غزالہ نے اس پر بھروسا کرنے سے انکار کر دیا لیکن
جب پولیس والوں نے سلطان شاہ کا نام اس کے سامنے پیش کیا تو
وہ فی الفور اس سے ملنے پر آمادہ ہو گئی۔
پچھلی رات اچھا ہی ہوا کہ میں نے ظفر کے ساتھ شری مان
سنگھ کو یرغمال بنا کر غزالہ کی واپسی کے لیے کوشش کرنے کے
معاملے پر بات نہیں کی۔ ظفر اس پورے معاملے کو ذاتی سطح سے
بہت بلند ہو کر قومی مفاد کے مطابق طے کرنا چاہ رہا تھا۔ اگر میں
اس وقت زبان کھول ہی بیٹھتا تو بعد میں مجھے شرمندگی اور سبکی کے
علاوہ کچھ حاصل نہ ہوتا۔
شری مان سنگھ ایک سازشی تھا۔ اس کا بہترین انجام یہی تھا کہ
اسے مہیب بلندی سے سمندر کی جھاگ اڑاتی ہوئی خونی موجوں
میں پھینک دیا جائے۔ اگر پچھلی رات ظفر کے منصوبے میں کوئی
نمایاں تبدیلی رونما نہیں ہوئی تھی تو شری مان سنگھ اس وقت تک
زندگی کے جھمیلوں سے آزاد ہو چکا تھا۔
اس نے مرنے سے پہلے بھی مجھے غزالہ کے معاملے میں فریب
دینے کی کوشش کی تھی لیکن اس مرد میرے ستارے یاور تھے کہ
مجھے مکاؤ سے اچھی خبریں ملنی شروع ہو گئی تھیں۔
میں نے اپنی اس خوشی کا جشن منانے کے لیے ایک گلاس تیار
کیا اور گلاس کے ساتھ ہی تولیا لے کر غسل خانے میں گھس گیا۔
ذان تھری سے ملاقات سے قبل دوبارہ غسل کر کے میں زیادہ
تروتازہ ہو سکتا تھا۔
ذان تھری سے ملاقات کے لیے تیاری کرتے ہوئے میں نے
ایک بار ہم کن بھی نکالی جو اہم مواقع پر میرا خصوصی ہتھیار ہوا
کرتی تھی لیکن پھر میں نے اسے ساتھ لے جانے کا ارادہ ترک
کر دیا۔ اس میٹنگ میں مذاکرات سے ہٹ کر کسی قسم کی ہاروحاڑ کا
کوئی امکان نہیں تھا۔ پھر اگر ان دونوں میں سے کسی کو شبہ بھی
ہو جاتا کہ میں اس موقع پر مسلح ہو کر وہاں پہنچا تھا تو میں ہم کن
استعمال کرتا یا نہ کرتا ان دونوں کی نگاہوں میں سزا کا حق دار ٹھہر
سکتا تھا۔
ٹھیک ساڑھے سات بجے میں مافیا والی گاڑی میں فلیٹ سے
روانہ ہو گیا۔
کچھ عرصے قبل مجھے یہ خبریں مل چکی تھیں کہ میرے معاملے پر
ٹی اور مافیا کے بڑوں کا ایک مشترکہ اجلاس ہونے والا ہے۔ جس میں
میری وجہ سے رونما ہونے والے باہمی اختلافات کو ختم کرنا مقصود
تھا لیکن بعض ناگزیر وجوہ کی بنا پر اس مشترکہ اجلاس کے انعقاد کی
نوبت نہیں آ سکی تھی۔ اس لیے میں نے ذہنی طور پر خود کو ایسی کسی
صورت حال کا مقابلہ کرنے کے لیے تیار کر لیا تھا۔
سیاست کی طرح منظم جرائم کی دنیا میں بھی مدتوں سے یہ

دستور چلا آرہا ہے کہ حریف تنظیموں کے اراکین ہر سطح پر ایک دوسرے کے خون کے پیاسے بنے رہتے ہیں۔ اور پیروکاروں کی جانب سے ایسی کشیدگی کو خوب ہوا دی جاتی ہے لیکن جب بڑے ایک دوسرے سے ملتے ہیں تو ان کے مزاج اور لب و لہجے میں اس کشیدگی کا دور دور تک شائبہ بھی نہیں ہوتا۔ ایسی خطرناک صورت حال میں کسی ماتحت رکن کو اپنے کسی اقدام کی وضاحت کرنے کی ضرورت پیش آجائے تو اس کی حالت قابل رحم ہو جاتی ہے۔ اسے اپنے سربراہ کی جانب سے ذرا سی بھی حمایت کا سہارا نہیں ملتا جب کہ فریق ثانی اپنے دل میں چھپی ہوئی ساری تلخیاں اسی پر انڈیل دیتا ہے۔

میں اسی اُدھیڑ بُن میں ڈوبا ہوا آدھ منٹ میں مطلوبہ مقام تک پہنچنے میں کامیاب ہو گیا۔ وہ ایک ویران سی سڑک پر بہت وسیع و عریض مکان تھا جو غالباً چار ہزار گز کے رقبے پلاٹ پر بنا ہوا تھا۔ وہ علاقہ غیر آباد نہیں تھا لیکن وہاں رہنے والے لوگوں کے ساتھ ہی ان کے ملازمین بھی غالباً اپنی اپنی چار دیواریوں میں مگن رہنے کے عادی تھے۔ جس کی وجہ سے پکی سی ذیلی سڑک بالکل ہی ویران نظر آرہی تھی۔

میرے مطلوبہ مکان میں جلنے والی روشنیوں سے اندازہ ہوا کہ اس پلاٹ کے رقبے کے لحاظ سے وہاں کا تعمیری رقبہ بہت کم تھا۔ پھاٹک سے کافی اندر واقع عمارت کے گرد بقیہ زمین پر غالباً باغ یا لان وغیرہ پھیلا ہوا تھا جس کی وجہ سے دوسرے محل نما مکانات کے مقابلے میں وہ عمارت خاصی حقیر نظر آرہی تھی۔

حبیب جیوانی نے مجھے وہاں پہنچنے کے لیے آٹھ بجے کا وقت دیا تھا اس لیے میں جب وقت سے پہلے وہاں گھسنے جانے کے بجائے وقت گزاری کے لیے آگے نکلتا چلا گیا۔

ساحل کے ساتھ بنی ہوئی میرین ڈرائیو کا ایک طویل چکر لگانے کے بعد میں نے دوبارہ اپنی منزل کا رخ کیا تو وقت پورا ہو چکا تھا۔

اس علاقے کے رواج کے مطابق مجھے عمارت کے آہنی پھاٹک کے سامنے گاڑی روک کر ہارن بجانا چاہیے تھا مگر میں حبیب جیوانی یا ژان سے مساویانہ سطح پر ملنے نہیں آیا تھا بلکہ ان کا ماتحت تھا اس لیے میں نے کار ایک کنارے سے لگا کر بیل کا بٹن دبا دیا۔

جواب میں پھاٹک کی ذیلی کھڑکی کھلی اور ایک مسلح چوکیدار نے باہر آکر میرا نام دریافت کیا۔ اسے شاید میرے بارے میں ہدایت ملی ہوئی تھی۔ اس لیے اس نے مجھے گاڑی سمیت اندر آنے کا اشارہ کرتے ہوئے پورا پھاٹک کھول دیا اور میں انجن اسٹارٹ کر کے گاڑی کو طویل ڈرائیو وے پر لیتا چلا گیا۔

اندر مختصر سی عمارت چاروں طرف سے باغ اور درختوں میں گھری ہوئی تھی۔ میرے پورچ میں رکتے ہی برآمدے سے ایک دراز قامت شخص برآمد ہوا اور اس نے پارکنگ کے لیے مجھ سے میری کار کی چابی لیتے ہوئے مجھے اندر جانے کا اشارہ کیا۔ میں برآمدے سے گزر کر لاؤنج میں پہنچا تو سامنے ہی ڈرائنگ روم میں حبیب جیوانی کی جھلک نظر آئی اور میرے قدم اسی طرف بڑھ گئے۔

حبیب جیوانی اس وقت اکیلا ہی تھا۔ اس نے رسمی انداز میں مجھ سے ہاتھ ملایا اور میں احتیاط انداز میں ایک صوفے پر ٹک کر بیٹھ گیا۔ میری نگاہیں اس کمرے میں موجود بیش قیمت آرائشی اشیاء اور فرنیچر وغیرہ کے جائزے میں مصروف ہو گئیں۔

آٹھ بج کر پانچ منٹ پر اندرونی کمرے سے بھاری جسم کا ایک پستہ قامت سفید فام نمودار ہوا تو ہم دونوں ہی مشتاق انداز میں اس کے استقبال کے لیے کھڑے ہو گئے۔

وہ ایک غیر رسمی ملاقات تھی لیکن آنے والے کے بدن پر بیش قیمت سیاہ سوٹ اور سفید قمیص کے ساتھ ہی ٹائی بھی موجود تھی۔ اس کی رنگت سرخ و سفید تھی لیکن اس کے متورم پپوٹوں کے درمیان سکڑی ہوئی آنکھیں اس کے چینی نژاد ہونے کا اعلان کر رہی تھیں۔

وہ ہم دونوں سے ہاتھ ملائے بغیر بے پروایانہ انداز میں ایک صوفے میں دھنس گیا۔ اس کی تقلید میں ہم دونوں بھی اپنی نشستوں پر براجمان ہو گئے۔

"تم ڈپٹی ہو!" ژان نے غور سے میری طرف دیکھتے ہوئے نہایت شائستہ اور نکھری ہوئی انگریزی میں کہا۔

"یہ میری خوش نصیبی ہے کہ تم میرے نام سے واقف ہو۔" میں نے اپنے سر کو اثبات میں جنبش دے کر خوشامدانہ لہجے میں کہا۔ "میرے لیے یہ بہت بڑا اعزاز ہے کہ تم نے چیف کے ساتھ مجھے بھی ملاقات کا موقع دیا ہے۔"

وہ اپنی انگلیوں میں دبا ہوا سگار سلگانے میں مصروف ہو گیا۔ چند ثانیوں بعد اس نے سگار کا پہلا کش لے کر دھوئیں کے مرغولے بکھیرے تو ڈرائنگ روم تمباکو کی خوشبو سے بھر گیا۔

"ابھی تک یہاں کے معاملات تسلی بخش نہیں ہیں۔" ژان نے چند ثانیوں کی خاموشی کے بعد فکر انگیز لہجے میں بولنا شروع کیا۔ "پچھلے برسوں میں افغانستان کے حالات کی وجہ سے سرحدی علاقوں میں افیم کی کاشت اور ہیروئن کی تیاری میں اچانک ہی قابل ذکر اضافہ ہوا ہے اور یہ علاقہ دیکھتے ہی دیکھتے ہیروئن کی سب سے بڑی پیداواری منڈی میں تبدیل ہو گیا ہے لیکن بعض ناگزیر وجوہ کی بنا پر ہم آج تک اس تجارت میں اپنا جائز حصہ حاصل کرنے میں ناکام رہے ہیں۔"

وہ لمحہ بھر کے لیے خاموش ہوا تو حبیب جیوانی فوراً ہی بول اٹھا۔ "میں تمہارے اس تجزیے سے پوری طرح متفق ہوں لیکن ساتھ ہی یہ بھی کہنا چاہوں گا کہ اس ناکامی میں ہماری کوتاہی سے زیادہ ان عناصر کا دخل ہے جن پر ہمیں کوئی اختیار حاصل نہیں ہے۔ ہمارے کام شروع کرنے سے پہلے یہاں موجود تھے۔"

ژان کے ہونٹوں پر سرد اور استہزائیہ مسکراہٹ پھیل گئی۔

اپنے ہاتھ سے حبیب جیوانی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے بولا۔ "اب ہم یہاں بے لاگ جائزہ لینے کے لیے جمع ہوئے ہیں۔ ہمیں دونوں تعصب اور بداعتقادی سے گریز کرنا چاہیے۔"
زان کے ان الفاظ پر حبیب جیوانی کے چہرے کا رنگ اڑ گیا اور گھبرائی ہوئی آواز میں بولا "مجھے افسوس ہے زان! اب میں زندہ رہ سکوں گا۔"

زان نے ان ہی عناصر کو ناگزیر وجود میں شامل کیا تھا جو پہلے زان میں ہیں۔ تم ہم سے پہلے یہاں موجود اور منظم تھے۔ تم لوگ اپنا حریف سمجھ کر اس کے مقابلے کی کوششیں کرتے رہے لیکن پچھلے دنوں یہ بات سامنے آئی ہے کہ ہمارے اور تمہارے درمیان کوئی ٹکراؤ نہیں ہے جہاں ان لوگوں کے کچھ محدود مفادات جو پورے ہو چکے ہیں اب وہ ہیروئن کی منڈی ہمارے حوالے کرنے پر تیار ہیں۔ ان کی پسپائی سے پیدا ہونے والے خلا کا بھرپور فائدہ اٹھانے کے لیے ہمیں پیشہ ورانہ انداز میں منظم ہو کر آگے بڑھنا ہوگا۔ ایسا نہ کیا گیا تو اس علاقے میں ہمارے کاروبار کو ناقابل تلافی نقصان پہنچے گا جسے تم دانا کسی قیمت پر برداشت نہیں کرے گی۔"

اس نے ایک مرتبہ پھر خاموش ہو کر استفسار طلب نگاہوں سے باری باری ہم دونوں کی طرف دیکھا اور زان سے ہم کلامی کے بجائے اس مرتبہ پھر حبیب جیوانی نے ہی جواب دیا "اگر تمہارے راستے سے ہٹ جاتی ہے تو ہم تیزی کے ساتھ پیش قدمی کریں گے۔ اس علاقے میں ہم ہر کاروباری چیلنج کا مقابلہ کرنے کے لیے تیار ہیں۔"

"لیکن ان کی کچھ شرائط ہیں۔" زان نے اپنی تیز نظریں میرے چہرے پر مرکوز کر دیں۔ "وہ چاہتے ہیں کہ زینی کو غیر مشروط طور پر ان کے حوالے کر دیا جائے۔" زان کی زبان سے وہ الفاظ سن کر میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ وہ کہہ رہا تھا "زینی پاکستان میں ہی نہیں بلکہ مغربی ممالک میں بھی ان کے مفادات کو بھاری نقصان پہنچا چکا ہے۔ جی لائیڈ ہر قیمت پر اسے اپنا حریف سمجھتا ہے لیکن دانا کی کچھ اپنی روایات ہیں۔ ہم اپنی پناہ میں آنے والے ہر شخص کو اس وقت تک بھرپور تحفظ فراہم کرتے ہیں جب تک وہ ہم سے وفادار رہتا ہے۔ ہم زینی کو بے دست و پا

کر کے ان کو نہیں سونپ سکتے تھے۔ ایسا کوئی بھی اقدام دانا کی روح کے منافی ہوتا اس لیے ہم نے ان سے طویل مذاکرات کیے اور اب سمجھوتا ہونے کے آثار نظر آنے لگے ہیں۔ ان کی چند شرائط کا تعلق زینی کی ذات ہی سے ہے۔ اسی لیے میں آج تمہیں یہاں بلایا ہے۔"
"میں ہر وہ قدم اٹھانے کے لیے تیار ہوں جو میرے بس میں ہوگا۔" میں نے پورے خلوص سے کہا۔

"سب سے پہلے وہ تینوں سلور انٹرز کی واپسی چاہتے ہیں جو تمہارے قبضے میں ہیں۔"

"مجھے افسوس ہے کہ میں ان سے محروم ہو چکا ہوں۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "تینوں سلور انٹرز پیرا کی تحویل میں ہیں۔"

"اور وہ گن کہاں ہوتی ہے؟" زان نے میرے چہرے پر سے نظریں ہٹائے بغیر پوچھا۔
"اس کا چارج ختم ہو چکا تھا اس لیے میں نے اسے پھینک دیا۔" میں نے مضبوط لہجے میں کہا۔

"یعنی ان کے دونوں مطالبے متنازعہ ہیں۔" زان نے گہری سنجیدگی کے ساتھ کہا "اس بارے میں میرے بجائے جی لائیڈ کا اطمینان ضروری ہے اور میرا خیال ہے کہ ......"

زان کا فقرہ ادھورا رہ گیا کیونکہ اچانک ہی ہر طرف اندھیرا پھیل گیا۔ اسی کے ساتھ باہر کھلنے والی ایک کھڑکی کی طرف سے بے آواز فائر ہوا اور گولی میرے سر کے اوپر سے گزر کر دیوار میں پیوست ہو گئی۔
ڈرائنگ روم میں اچانک ہی ہڑبونگ اور افراتفری پھیل گئی۔ میری طرح وہ دونوں بھی صوفوں وغیرہ کے پیچھے پناہ لینے کی کوشش کر رہے تھے۔

اس وسیع و عریض مکان میں یکایک پھیل جانے والے گھور اندھیرے میں نقشہ خاصا وحشت ناک ہو گیا تھا۔ بے آواز فائر بہت ہولناک اور لرزہ خیز تھا۔ اس وقت میرے ستارے یاور تھے جو اندھیرے میں چلائی گئی گولی میری کھوپڑی سے ذرا اوپر سے گزر کر دیوار میں پیوست ہو گئی تھی۔ ورنہ وہی بے آواز گولی میری کھوپڑی کے پرخچے بھی اڑا سکتی تھی۔ موت کو اتنے قریب سے دیکھ لینے کے بعد میرا دل تیزی کے ساتھ دھڑکنے لگا تھا اور پورے وجود میں سنسنی کی لہریں سی سرایت کر گئی تھیں۔

پہلا وار خطا ہو گیا تھا لیکن مسلح حملہ آور کسی بھی لمحے دوسرا فائر کر سکتا تھا اس لیے خفیف سی وحشت اور سنسنی کے باوجود میں اپنی جگہ چھوڑ کر تیزی سے ایک صوفے کی اوٹ میں ہو گیا تھا۔ تاریک کمرے میں پیدا ہونے والی آوازوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ زان نوری اور سیٹھ حبیب جیوانی نے بھی اپنی جگہوں پر بیٹھے رہنے کی حماقت نہیں کی تھی اور فائر ہوتے ہی پھرتی سے پوزیشن لے لی تھی۔
وہ فائر اس امر کا کھلا ثبوت تھا کہ حملہ آور جو کوئی بھی تھا،

میرے خون کا پیاسا تھا اور یقینی طور پر اکیلا نہیں تھا۔ اس کے کسی مددگار نے اسی مکان میں اندھیرا پھیلا کر اسے حملہ کرنے کا موقع فراہم کیا تھا۔ اندھیرے کا اصل مقصد یہ تھا کہ مجھ پر گولی چلانے والا کسی جوابی کارروائی کا نشانہ بننے سے محفوظ رہے لیکن وہی اندھیرا شاید میرے لیے زندگی کی نوید بن گیا تھا۔

میں اس وقت زان نھری کا ایک ملاقاتی تھا۔ روشی کے بعوں کے ساتھ مصالحانہ مذاکرات کو آگے بڑھانے کی حیثیت سے میرے ساتھ گفتگو میں مصروف تھا تاکہ جمی لانبڈ کی شرائط پوری کر کے اس کے ساتھ جاری تصادم کو ختم کر سکے۔ جس مکان میں ہم موجود تھے وہ بھی زان نھری یا اقبا کی ملکیت معلوم ہوتا تھا۔ اس اعتبار سے یہ واردات زان نھری کے اختیار اور اقتدار میں براہ راست مداخلت کے مترادف تھی۔ مجھ پر نا ذکر کے زان نھری کی اتھارٹی کو توہین آمیز انداز میں للکارا گیا تھا اور وہی اس مداخلت بے جا کا مناسب جواب دینے کا حق رکھتا تھا۔

کوئی اور موقع ہوتا تو میں سنبھالا لیتے ہی اپنی جان کے دشمن پر کسی خونی عقاب کی طرح جوابی حملہ کرنے کی تیاری کرتا لیکن اس وقت صورت حال مختلف تھی۔ میں زان نھری کے وسیع و عریض مکان میں اس کا اہم مہمان یا ملاقاتی تھا اس لیے میں نے دفاعی پوزیشن اختیار کرنے پر ہی اکتفا کیا۔

"ہو از دیئر؟" تاریکی میں زان نھری کی غراتی ہوئی اور قہربار آواز ابھری۔

جواب میں کوئی کچھ نہ بولا لیکن بھاگتے ہوئے قدموں کی دھمک میں ایک فائر کی آواز گونجی۔ شاید حملہ آوروں میں سے کسی نے اس مکان کے محافظوں پر گولی چلائی تھی۔ پہلا فائر بے آواز تھا جب کہ دوسری گولی سے فضا لرز کر رہ گئی تھی۔ جس کا مطلب تھا کہ حملہ آوروں کی تعداد کے بارے میں میرا اندازہ غلط نہیں تھا۔

"جیف!" اندھیرے میں زان نھری کی غضبناک آواز ابھری۔ "یہ کیا تماشا ہے؟ یہاں کیا ہو رہا ہے؟"

"میں خود حیران ہوں، زان!" حبیب جیوالی کی لرزتی ہوئی مدافعانہ آواز سنائی دی۔ "حفاظت کی حفاظت اور نگرانی کے لیے جو آدمی مامور ہیں۔ میری سمجھ میں نہیں آ رہا کہ وہ سب کہاں مرے ہوئے ہیں۔"

"انہیں الزام نہ دو!" اندھیرے ڈرائنگ روم میں اچانک ایک بھاری سی اجنبی آواز گونجی۔ "یہاں جو کچھ ہو رہا ہے اس میں تمہارے آدمیوں کی نااہلی سے زیادہ میرے آدمیوں کی اعلیٰ کارکردگی کارفرما ہے۔ میرا پہلا بے آواز فائر ضائع ہوا ہے لیکن میں اپنے شکار کو تلاش کر لوں گا۔ اندھیرا ہونے سے پہلے میں دیکھ چکا ہوں کہ تم تینوں غیر مسلح ہو اس لیے تم جہاں اور جس حال میں ہو، وہیں اور اسی طرح پڑے رہو۔ کسی نے ذرا بھی حرکت کرنے کی کوشش کی تو میں بے دریغ گولی چلا دوں گا۔ یہ یاد رکھنا کہ میں اندھیرے میں آواز پر نشانہ لینے کا عادی ہوں اس لیے میری گولی رائیگاں نہیں جائے گی۔" زان نھری صاحب اب تک سب انگریزی بول رہے تھے اور خاموشی کے ساتھ دراندازی کرنے والے اجنبی نے بھی اپنے عزائم کے اظہار کے لیے اسی زبان کا سہارا لیا تھا۔ اس کے لب و لہجے سے ظاہر ہوتا تھا وہ کوئی عفانی نہیں بلکہ غیر ملکی تھا۔

"تم کون ہو اور کیا چاہتے ہو؟" زان نھری کی سوالیہ آواز ابھری۔

"ہمیں معلوم تھا کہ تم بیچ میں سے نکل نکالنے کا وہم لیے یہاں پہنچے ہو اس لیے ناکام رہو گے۔" اجنبی کی گمبھیر آواز ابھری۔ "زینی بہت حرام الدہر نرنی ہے۔ میرا آئی میں جانتا تھا کہ وہ کسی بھی صورت میں اس کے مطالبات پورے کرنے پر تیار نہیں ہو گا۔"

"تو تم بھی لانبڈ کے ہرکارے ہو؟" زان نھری کا لہجہ بالکل سرد اور سپاٹ ہو گیا۔

اندھیرے میں اجنبی کی خفیف سی آواز ابھری پھر جواب آیا۔ "اس کے علاوہ کس کی مجال ہو سکتی ہے کہ وہ دانا کے ایک اہم زان کی قیام گاہ میں قدم رکھ سکے؟ ہمارے لیے دانا بھی تمہارا اس کا ہر عہدے دار معزز اور محترم ہے لیکن ہم زینی کو معاف نہیں کر سکتے۔ تم سے ساز باز کرنے کے باوجود وہ تم میں سے ہے۔ ہم ہر حال میں اسے اپنا غدار اور باغی تصور کرتے رہیں گے۔"

"لیکن تمہارا یہ رویہ ہمارے مذاکرات کی روح کے منافی ہے۔" زان نھری نے احتجاج کیا۔

"ہرگز نہیں!" سخت لہجے میں جواب دیا گیا۔ "مذاکرات کا آغاز اور ہیگن کی راہبی سے مشروط تھے ان دونوں نکات پر کا جواب تم سن ہی چکے ہو۔ اس کے بعد ہم اسے مزید کیا دے سکتے۔ اس نے تمہارے مصالحانہ جذبات کا احترام نہیں کیا اب ہم اسے سرکشی کا مزہ چکھائیں گے۔"

"تمہیں یہ جسارت مہنگی پڑے گی۔" زان نھری نے بلا جواب دیا۔ "زینی جو بھی اور جیسا بھی ہے ہمارا قبیلہ اپنے آدمیوں پر کسی کی بالادستی برداشت نہیں کر سکتے۔"

"یہ نظریاتی باتیں ہیں۔" اجنبی کہہ رہا تھا۔ "جسے کبھی نہ چاہتے ہوئے بھی برداشت کرنی پڑتی ہیں۔ اس وقت تم نہتے اور غیر مسلح ہو اور میں اعشاریہ تین دو کا سائیلنسر لگا ہوا ریوالور لیے ہوئے اس کمرے کے دروازے پر موجود ہوں۔ زینی اس دروازے سے زندہ نہیں نکل سکے گا۔"

"تو کیا تم زینی کا پیچھا کرتے ہوئے یہاں تک پہنچے ہو؟" زان نھری کی آواز الجھن آمیز تھی۔

"مجھے زینی کا سراغ بھی مل جاتا تو میں اسے وہیں ختم کر دیتا۔" اجنبی کی آواز تلخ ہو گئی۔ "مجھے اس کا پیچھا کرنے کی ضرورت نہیں تھی۔ مجھے معلوم تھا کہ یہ سلور آئیز اور ہیگن

زیادہ نہیں ہو گا۔ تم اس کا جواب سن ہی چکے ہو۔ ایسے بد معاش مجرم اور موذی شخص کا پیچھا کرنا اپنے وقت کو برباد کرنے کے مترادف ہوتا۔ مجھے تو اس کا سایہ بھی نظر آجاتا تو میں اسے خاک و خون میں نہلا کر رکھ دیتا۔"

"پھر تم یہاں کیسے پہنچے؟" زوان فخری نے سوال کیا۔ "کیا میرا تعاقب کیا گیا ہے؟"

"تمہارا قیاس درست ہے۔ مجھے معلوم تھا کہ تم وزینا سے ملاقات کا مشن لے کر بنکاک سے نکلے ہو اس لیے میں ابتدا ہی سے سائے کی طرح تمہارے پیچھے لگا ہوا تھا۔ وزینا میرے سامنے جہاں قیا تھا۔ مجھے صرف اتنا انتظار تھا کہ تم اس پر اپنی جرح ختم کر لو۔ جب وزینا نے تمہیں مایوس کر دیا تو میرا کام شروع ہو گیا۔"

"یہ مجمی لانجد کی طرف سے کھلی بد عہدی ہے۔ ہم ٹی کے بڑوں کو ہمیشہ مکمل احترام دیتے چلے آئے ہیں۔ میرا تعاقب کر کے میری توہین اور تذلیل کی گئی ہے۔ میں مجمی لانجد سے اس پر احتجاج کروں گا۔"

"ضرور کرنا!" اجنبی نے کہا۔ "لیکن تمہارا احتجاج حقائق کو نہیں بدل سکتا۔ میرے ہاتھ میں بھرا ہوا پستول ہے اور تم غیر مسلح ہو۔ مجھے تم سے کوئی پرخاش نہیں لیکن آج میں وزینی کو زندہ نہیں چھوڑوں گا۔ اس نے ہماری زندگی اجیرن کی ہوئی ہے۔ اس کی ہلاکت کے بعد مجمی لانجد تمہارے احتجاج پر فراخ دلی کے ساتھ معذرت طلب کرے گا اور تمہارے پاس اسے معاف کر دینے کے سوا کوئی چارہ نہیں ہو گا۔ اہم بات یہ ہے کہ اصل اہمیت تنظیم کی ہوتی ہے۔ افراد کے آنے جانے سے ان کی کارکردگی میں کوئی فرق نہیں پڑتا۔"

"تم کتے کے پلے اور سور کے بچے ہو۔" زوان فخری اشتعال کے عالم میں کلکایا۔

اجنبی کی بے ساختہ ہنسی ابھری اور وہ بولا۔ "زوان! میں تمہاری عزت کرتا ہوں لیکن غصے میں ذرا اب تم غیر منطقی باتیں کر رہے ہو۔ میں بیک وقت کتے کا پلا اور سور کا بچہ نہیں ہو سکتا۔ ایک وقت میں تم مجھے ایک ہی گالی دے سکتے ہو لیکن موجودہ صورت حال میں گالی بھی رائیگاں جائے گی کیوں کہ میں اس وقت جو کچھ کر رہا ہوں اس کے بارے میں مجھے اپنے سر آئی مین کی مکمل پشت پناہی حاصل ہے۔"

"مجمی لانجد کو تمہاری یہ جسارت بہت مہنگی پڑے گی۔" زوان فخری کسی بھبھوکے کی طرح غرایا۔

"میں نے اس وقت سوچ سمجھ کر سامنے آنے کا خطرہ مول لیا ہے۔ وزینا کے قصے کا خاتمہ کرنے کے بعد میں سر آئی مین کی نگاہوں کا تارا بن جاؤں گا۔ وزینی کی موت کا سودا اسے کسی بھی طرح مہنگا نہیں پڑے گا۔"

وہ دونوں اپنے تیز و تند مذاکرات میں الجھے ہوئے تھے۔ مجھے حبیب جیوائی کے بارے میں کوئی اندازہ نہیں تھا لیکن میں ذاتی طور پر خود کو بہت ہلکا پھلکا محسوس کر رہا تھا۔ اس گفتگو میں میری شرکت کی سرے سے کوئی ضرورت نہیں تھی اس لیے میں نے اپنے حواس خمسہ کو صورت حال کے تجزیے پر مرکوز کیا ہوا تھا۔

اندر وہ مذاکرات جاری تھے اور مجھے اتنا وقت مل گیا تھا کہ میری آنکھیں وہاں پھیلے ہوئے گھور اندھیرے میں کسی نہ کسی حد تک دیکھ لینے کی عادی ہو گئی تھیں۔ میں جس وزنی صوفے کے عقب میں دبکا ہوا تھا۔ اس سے دس بارہ فٹ کے فاصلے پر وہ اجنبی کھلے دروازے میں کھڑا تھا۔ دوسری طرف باہر بھی دھما چوکڑی جاری تھی۔ وقفے وقفے سے اکا دکا افراد کے دوڑتے ہوئے قدموں کی آوازیں ابھرتیں اور پھر اسی طرح سکوت چھا جاتا۔ اس سکوت میں صرف گن فائر ہوتے تھے جو بے آواز نہیں تھے لیکن ان میں سے کوئی بھی فائر کارگر ثابت نہیں ہو سکا تھا۔ کسی مرنے والے کی چیخ تو در کنار مجھے کسی زخمی کی کراہ تک نہیں سنائی دی تھی۔

باہر سے آنے والی ان آوازوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ زوان فخری کے آدمی بالکل ہی غافل نہیں تھے۔ ان کی حد سے بڑھی ہوئی خود اعتمادی کی وجہ سے اجنبی اور اس کے ساتھیوں کو اس عمارت میں داخل ہونے کا موقع ضرور مل گیا تھا لیکن ان کی طرف سے کارروائی کا آغاز ہوتے ہی مزاحمت کا عمل بھی شروع ہو چکا تھا جس کے نتیجے میں کسی بھی لمحے بازی ان کے خلاف الٹ سکتی تھی۔

مجھے اتنا اندازہ ضرور ہو گیا تھا کہ باہر والے اپنے مصائب میں الجھے ہوئے تھے اور ان کی طرف سے اندر کے معاملات میں کسی بھی قسم کی مؤثر مداخلت کا کوئی امکان نہیں تھا۔ اگر کسی طرح اجنبی کو غیر مسلح کر دیا جاتا تو اندر جھگڑنے والے مقابلے میں اسے بآسانی زیر کیا جا سکتا تھا۔

اس قضیے میں زوان فخری یا حبیب جیوائی کی ذات کے لیے کوئی مہلک خطرہ پنہاں نہیں تھا۔ اجنبی زوان فخری کے لیے مسلسل مفاہمانہ جذبات کا اظہار کر رہا تھا۔ حبیب جیوائی ہانجیوں کی لڑائی کی زد میں آئے ہوئے کسی مینڈک کی طرح کسی گوشے میں چھپا ہوا تھا اور سارا خطرہ صرف میری سلامتی کو لاحق تھا۔

اجنبی کے لب و لہجے سے خون کی بو آ رہی تھی۔ اس نے اپنی دانست میں فیصلہ کن بالادستی حاصل کر لی تھی اور وہ مجھے ہلاک کیے بغیر وہاں سے واپس جانے کے موڈ میں نظر نہیں آ رہا تھا۔ اس لیے میرے پاس مارنے یا مر جانے کے علاوہ کوئی تیسری راہ باقی نہیں رہی تھی۔

میں نے کوئی قدم اٹھانے سے قبل صورت حال کا آخری جائزہ لیا تو مجھے اندازہ ہوا کہ حالات میرے حق میں نہیں تھے۔ کمرے بلکہ پوری عمارت میں اندھیرا ضرور پھیلا ہوا تھا لیکن جس طرح میری آنکھیں اس اندھیرے میں کسی حد تک کام کرنے کی عادی ہو گئی تھیں، اسی طرح وہ غیر ملکی اجنبی بھی اپنے قرب و جوار میں رونما ہونے والی نقل و حرکت کو دیکھ لینے پر قادر ہو سکتا تھا جب کہ میرے اور اس کے درمیان کم از کم دس فٹ کا ایسا غیر محفوظ

فاصلہ حائل تھا جہاں مجھے کوئی آڑ یا رکاوٹ میسر نہیں آ سکتی تھی۔

اضطراب اور عدم تحفظ کے ان جان لیوا لمحات میں مجھے اچانک ہی خیال آیا کہ میں جس صوفے کے عقب میں چھپا ہوا تھا اس سے ملحق میز پر سنگ مرمر کی بنی ہوئی ایک آرائشی ایش ٹرے موجود تھی۔

وہ خیال کوندتے ہی میں نے کوئی آواز پیدا کیے بغیر داہنی طرف حرکت کی اور چند ثانیوں بعد ہی میرا لرزتا ہوا ہاتھ ایش ٹرے کا سرد اور بے جان لمس محسوس کر رہا تھا۔

کھلے ہوئے دروازے کے پس منظر میں اجنبی کا ہیولا پوری طرح میری نظروں میں تھا۔ وزنی ایش ٹرے سے اس کے سر کا نشانہ لے کر میں بہ آسانی اسے ڈھیر کر سکتا تھا لیکن پورے بدن کے مقابلے میں کھوپڑی کا نشانہ خطا ہونے کا امکان زیادہ تھا اس لیے میں نے پوری احتیاط کے ساتھ بائیں گھٹنے اور داہنے پنجے پر اپنے بدن کا توازن درست کر کے اچانک ہی وہ وزنی ایش ٹرے پوری قوت کے ساتھ غیر ملکی اجنبی کے سینے پر کھینچ ماری۔

میں نے اپنی وہ کارروائی اتنی سرعت اور خاموشی کے ساتھ مکمل کی کہ میرے شکار کو رکھ کر سنبھلنے کا موقع ہی نہیں مل سکا اور فضا میں اڑتی ہوئی ایش ٹرے کی بھرپور ضرب پڑتے ہی فضا اس کی دردناک چیخ سے لرز اٹھی۔

میرے لیے وہ موقع غنیمت تھا۔ تاریک ہیولا جوں ہی لڑکھڑاتا ہوا پیچھے کی طرف گرا میں نے کسی خوف یا خطرے کی پروا کیے بغیر اپنی جگہ چھوڑ کر اس پر چھلانگ لگا دی۔

مجھے اس کو زیر کر لینے سے زیادہ فکر اس کے پستول کی تھی۔ میں نے اس پر حملہ آور ہوتے ہی اس کے دونوں ہاتھوں کو اپنی گرفت میں لے لیا اور یہ جان کر مجھے خوشی ہوئی کہ اس کے دونوں ہاتھ خالی تھے۔ شاید ایش ٹرے کی غیر متوقع اور شدید چوٹ کھاتے ہی پستول اس کے ہاتھ سے چھوٹ کر دبیز قالین پر گر گیا تھا۔ اس کی برتری کا احساس ختم ہوتے ہی میں نے وحشیانہ انداز میں اسے نیچے گرا کر اس کے چہرے پر گھونسوں اور ٹکروں کی بھرمار کر دی۔

وہ اس افتاد سے قبل اپنی مکمل برتری اور فتح کے گھمنڈ میں مبتلا تھا اس لیے میرے اچانک اور تیز حملوں کے خلاف مؤثر مدافعت کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکا اور چند ہی ثانیوں میں اس کا چہرہ خون ہی خون میں نہا گیا۔ اس کے زندہ اور گرم گرم لہو کی چپچپاہٹ مجھے اپنے ہاتھوں اور چہرے پر محسوس ہو رہی تھی۔

میری جارحانہ کارروائی اتنی غیر متوقع اور تیز تھی کہ حبیب جیوانی کے علاوہ ذان تھری بھی فوری طور پر میرا ساتھ دینے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔ وہ دونوں سمجھ ہی نہیں سکے تھے کہ اندھیرے میں اچانک کیا کھیل شروع ہو گیا تھا لیکن وہ کیفیت زیادہ دیر تک برقرار نہیں رہ سکی۔ پٹنے والے کی چیخوں اور میری بلند آہنگ اور مادر زاد گالیوں نے انھیں سب کچھ سمجھا دیا اور وہ بھی اپنی کمین

گاہوں سے نکل آئے۔

میں نے اس وقت اپنے حریف کو زیر کر کے اپنی زندگی کی ہاری ہوئی بازی جیتی تھی۔ اس لیے میں سخت مشتعل تھا لیکن اس عالم میں بھی میں نے محسوس کیا کہ میں اپنے حریف کی مرمت کرتے ہوئے اسے انگریزی، اردو اور پنجابی میں گالیاں دے رہا تھا۔

زبانوں کا وہ انتخاب قطعی غیر ارادی تھا لیکن پٹتے ہوئے حریف کے دم توڑتے ہوئے مدافعانہ انداز کی وجہ سے جوں ہی میرا ذہنی دباؤ کم ہوا تو گالیوں کے معاملے میں بیک وقت تین زبانوں کے استعمال کا جواز بھی میرے ذہن میں واضح ہو گیا۔

میری گرفت میں آیا ہوا دشمن غیر ملکی تھا۔ اس نے اپنا مافی الضمیر ظاہر کرنے کے لیے ابتدا ہی سے شستہ انگریزی کا سہارا لیا تھا۔ اس وجہ سے یہ لازمی ہو گیا تھا کہ میں اپنے دلی جذبات اس تک پہنچانے کے لیے وہی زبان استعمال کرتا جو اس کے لیے قابل فہم تھی لیکن انگریزی زبان میں روانی سے دی جانے والی گالیوں کی تعداد بہت کم ہونے کی وجہ سے دل کی کدورت علاوہ اردو کا روپ دھار رہی تھی۔ بات وہیں ختم نہیں ہو جاتی تھی۔ روز مرہ گالیوں کے معاملے میں اردو کا ذخیرہ بڑا ہونے کے باوجود صوتی اعتبار سے ان مفاہیم کا آئینہ دار نہیں تھا جو بولنے والے کے دل و دماغ میں نفرت کی آگ بھڑکائے رکھتے ہیں۔ ان جذبات کی تشفی کے لیے پنجابی زبان کا استعمال ناگزیر تھا۔ پنجابی زبان میں گالیاں دے کر میں اطمینان بخش طور پر اپنے دل کی بھڑاس نکال سکتا تھا اور اگر فریق ثانی اس زبان سے آشنا ہوتا تو محض بھاری بھرکم گالیاں سن کر ہی جہنم واصل ہو سکتا تھا۔

پھر اچانک ہی بجھی ہوئی روشنیاں جل اٹھیں۔

شاید اس مکان کے محافظوں نے مداخلت کاروں کو زیر کر کے بجلی کا مین سوئچ آن کر دیا تھا۔

روشنی ہوتے ہی سیٹھ حبیب جیوانی نے نہایت زہریلے انداز میں میرے نیچے دبے ہوئے سفید فام کی پسلیوں پر ٹھوکر رسید کی اور غراتے ہوئے بولا۔ ”اس کی ہڈیوں کو ریزہ ریزہ کر دو۔ اس کتے کی یہ مجال کہ اس نے ذان تھری کی رہائش گاہ میں گھسنے کی جسارت کی ہے۔“

”نو!“ ذان تھری نے اپنا ہاتھ فضا میں بلند کر کے سرد اور پُرسکون آواز میں کہا۔ ”یہ نہتا ہونے کے ساتھ ہی معقول حد تک زخمی بھی ہو چکا ہے۔ اس لیے اسے چھوڑ دو۔ میں اس سے پوچھ گچھ کرنی چاہتا ہوں۔“

میں نے اپنے قیدی کی ناک پر ایک وحشیانہ ٹکر رسید کی اور وہ تڑپ کر پوری قوت سے چیخ پڑا۔

میں اسے چھوڑ کر الگ ہوا تو اس کا خون میں لتھڑا ہوا چہرہ بہت بھیانک لگ رہا تھا۔

وہ تقریباً جھومتا اپنے قدموں پر اٹھا لیکن پھر لڑکھڑا کر قالین پر ڈھیر ہو گیا۔ زخموں سے بھاری مقدار میں خون بہہ جانے کی وجہ سے

اس پر نقاہت طاری ہو رہی تھی۔ میں نے اس کا گریبان جکڑ کر اسے زبردستی اس کے قدموں پر کھڑا کر دیا۔ وہ میری گرفت میں ہونے کے باوجود ادھر اُدھر جھوم رہا تھا۔

میں نے محسوس کیا کہ ذان فہری کی سرد اور جذبات سے عاری رہنے والی نگاہوں میں بھی میرے لیے پسندیدگی کے آثار ابھر آئے تھے۔ اس نے اپنے سر کی خفیف سی اثباتی جنبش سے میری تائید کی اور میں نے اپنے حریف کو تقریباً گھسیٹتے ہوئے ایک صوفے میں ڈال دیا۔ اس کا مسبب پستول ذان نے اٹھا لیا تھا۔

اس اثنا میں ذان فہری کی انگلیوں میں دبا ہوا سگار بجھ گیا تھا لیکن اعصاب شکن صورت حال سے دوچار ہونے کے باوجود اس نے بجھا ہوا سگار نہیں پھینکا تھا۔ اس نے خون میں نہائے ہوئے قیدی کے سامنے پہنچ کر اطمینان سے اپنا بجھا ہوا سگار سلگایا پھر سرد نظروں سے اسے گھورنے لگا۔

قیدی نے نہایت بے رحمانہ انداز میں اپنے زخموں سے بہتے ہوئے خون کو اپنی دونوں آستینوں سے صاف کیا اور مجھے گھورتے ہوئے بھرائی ہوئی آواز میں بولا۔ "آج کی ناکامی کا صدمہ میں زندگی بھر نہیں بھول سکوں گا۔ ذینی جیسے چالاک درندے کو ختم کر کے میں اپنے سپر ڈی مین کے سامنے سرخروئی حاصل کر سکتا تھا۔"

"سرخرو تو تم ہو ہی گئے ہو۔" میں اس کی ہرزہ سرائی پر خاموش نہیں رہ سکا۔ "یہ اور بات ہے کہ تمہارے چہرے کی سرخی خود تمہارے ہی لہو کی احسان مند ہے۔ اس اعتبار سے تم نے اپنا مشن کا ہدف حاصل کر لیا ہے۔ میرے ذان نے مجھے اجازت دی ہوتی تو میں تمہارے پورے بدن سے خون کی لکیریں بہا سکتا تھا۔"

"غیر ضروری باتوں کی ضرورت نہیں!" ذان نے اپنے خوشبودار سگار کا ایک گہرا کش لے کر کسی سے خصوصی طور پر مخاطب ہوئے بغیر تحکمانہ لہجے میں کہا پھر اس نے اپنی بے رحمانہ نگاہیں زخمی قیدی کے چہرے پر مرکوز کرتے ہوئے پوچھا۔ "اب یہ بتاؤ کہ تم کون ہو اور یہاں تک کیسے پہنچے؟"

"میرا نام لی گینگ ہے۔" اس نے بدستور بھرائی ہوئی آواز میں کہا۔ "تمہارے ساتھ معاہدہ ہونے کے بعد سپر ڈی مین نے مجھے اس کام پر مامور کیا تھا اور میں فوراً ہی نیویارک سے شکاگو چلا آیا جہاں تمہارا مسکن تھا۔ چینی نژاد امریکیوں کی آبادی میں تم تک پہنچنا دشوار نہیں تھا۔ مجھے بتا دیا گیا تھا کہ تم اولین فرصت میں امریکا سے پاکستان پہنچ کر ذینی سے ملنے کی کوشش کرو گے اسی لیے میں سائے کی طرح تمہارے پیچھے لگ گیا لیکن میری بدقسمتی نے آخری مرحلے پر مجھے تمہارا اسیر بنا دیا ہے۔"

"ہوں!" ذان فہری کے حلق سے ایک دبی دبی غراہٹ ابھری اور اس نے تقریباً خود کلامی کے انداز میں کہا۔ "تو اس کا مطلب یہ ہوا کہ تم شکاگو سے میرا پیچھا کرتے ہوئے یہاں تک آئے لیکن مجھے محسوس نہ ہو سکا کہ جی ٹی ایچ نے مجھ سے وعدہ خلافی کرتے ہوئے اپنے کسی کرگے کو میرے پیچھے لگا رکھا ہے۔"

"اور تم کہتے ہو کہ تمہارا نشانہ صرف ذینی تھا۔ تم ذان فہری کو کسی بھی قسم کا نقصان پہنچانے کا کوئی ارادہ نہیں رکھتے تھے؟" سکوت کا فائدہ اٹھاتے ہوئے صہیب جیوانی نے سوال کیا۔

"تمہیں اس میں کوئی شبہ نہیں ہونا چاہیے۔ شکاگو سے نیویارک، لندن اور دبئی کے راستے کراچی پہنچنے تک میرے پاس کئی مواقع تھے جب میں تمہارے مسٹر فینی کاڈ کو نقصان پہنچا سکتا تھا لیکن مجھے ان کا مرتبہ معلوم تھا اس لیے میں نے کہیں بھی ان کا راستہ کاٹنے کی کوشش نہیں کی۔"

"اس کا مطلب یہ ہوا کہ تم خود کو مسٹر فینی کاڈ سے زیادہ ہوشیار سمجھ رہے تھے؟" میں نے پوچھا۔

"میں نے اس پورے معاملے پر اس انداز میں سوچنے کی ضرورت ہی محسوس نہیں کی۔ میری یہاں موجودگی اس بات کا ثبوت ہے کہ میں نے اپنی ڈیوٹی پوری ذمے داری کے ساتھ سر انجام دی ہے۔ اس مہم میں اصل اہمیت رازداری کی تھی۔ اگر مسٹر فینی کاڈ کو یہ علم ہو جاتا کہ میں ان کا پیچھا کر رہا ہوں تو راستے ہی میں میرا کام تمام ہو سکتا تھا۔ کراچی کے ہوائی اڈے پر اترنے کے بعد میرا خیال تھا کہ میں اپنے مشن میں ننانوے فیصد کامیابی حاصل کر چکا ہوں لیکن آج اندازہ ہوا کہ مجھے ایک فیصد بھی کامیابی حاصل نہیں ہوئی تھی۔ میرے لیے تم فینی کاڈ سے زیادہ خطرناک ثابت ہوئے ہو۔"

لی گینگ کے ذریعے ذان فہری کا اصل نام میرے علم میں آچکا تھا اور یہ بھی پتا چل گیا تھا کہ وہ چینی نژاد ہونے کے باوجود امریکی شہری تھا اور مجھے زیر کرنے کے مشن پر شکاگو سے کراچی پہنچا تھا۔ البتہ لی گینگ نے جس انداز میں میری تعریف کی تھی اس سے مجھے کوئی خوشی حاصل نہیں ہو سکی۔ ذان فہری اول و آخر میرا باس تھا اور اچھے ماتحت اپنے باس سے کسی بھی صورت میں اپنا موازنہ کیا جانا پسند نہیں کرتے۔

"ہوش میں رہ کر بات کرو۔" میں نے لی گینگ کے چہرے پر تھپڑ رسید کرتے ہوئے کھردرے لہجے میں کہا۔ "میں جو کچھ بھی ہوں اپنے باس کی ذات کا پرتو ہوں۔ تم ذان فہری کے مقابلے میں مجھے چڑھا کر ہمارے درمیان بدگمانیاں پیدا کرنا چاہتے ہو لیکن یاد رکھو کہ تمہاری یہ کوششیں ناکام ہوں گی۔"

میرے بھرپور تھپڑ سے اس کا دہانہ اندر سے زخمی ہو گیا۔ اس نے بے پروایانہ انداز میں خون آلود تھوک کی پچکاری قالین پر اگلتے ہوئے تلخ لہجے میں کہا۔ "مجھے معلوم ہے کہ میں بازی ہار چکا ہوں۔ میں نے کسی لگی لپٹی رکھے بغیر وہ بات کہی ہے جو میرے دل میں ہے۔ تم میرے بدترین دشمن ہو لیکن مجھے یہ اعتراف کرنے میں کوئی عار نہیں کہ تم نے آخری لمحات پر میری بازی الٹ کر یہ ثابت کر دیا ہے کہ ٹی کا سپر آئی مین تم سے بلاوجہ ہی خائف نہیں ہے۔ وہ تمہاری بُو پا گیا ہے اور جلد ہی تمہیں ٹھکانے لگوا دے گا۔"

"زیتی کی باری بعد میں آئے گی۔ فی الحال تم اپنی فکر کرو۔" زان فہری کی سرد آواز گونجی۔

"مجھے معلوم ہے کہ تم مجھے زندہ نہیں چھوڑو گے" لی کینگ نے جیرت ناک بے خوفی کے ساتھ کہا۔ "میں نے خوب سوچ سمجھ کر یہ مشن اپنے ذمے لیا تھا۔ مجھے معلوم تھا کہ میں کامیاب رہا تو مجھ پر سیر آئی مین کی نوازشات کی اندھا دھند بارش شروع ہو جائے گی اور ناکام رہا تو شاید میری لاش کا بھی سراغ نہیں مل سکے گا۔"

"بھی لائبڈ نے تمہیں ہر حال میں مجھے مار ڈالنے کی ہدایت کی تھی؟" چند ثانیوں کے بوجھل سکوت سے فائدہ اٹھاتے ہوئے میں نے وہ سوال پوچھ ہی لیا جو خاصی دیر سے میرے ذہن میں چبھ رہا تھا۔

"مجھے معلوم تھا کہ تم یہ سوال ضرور پوچھو گے" اس نے میری طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "دل تو یہ چاہتا ہے کہ میں اپنی زبان نہ کھولوں تاکہ یہ سوال ہمیشہ تمہارے ذہن کو ڈستا رہے لیکن میں تمہاری ہمدردی میں نہیں' بلکہ سیر آئی مین اور نمبی کارڈ کے درمیان پیدا ہونے والی متوقع غلط فہمی کو دور کرنے کی نیت سے بتائے دیتا ہوں کہ میرا مشن مشروط تھا۔ مجھے تمہارے اور نمبی کارڈ کے مذاکرات کے موقع پر موجود رہنا تھا۔ تم سکور فنیز اور ہیم گن کی واپسی پر آمادہ ہو جاتے تو میں یہ خبر لے کر خاموشی سے واپس لوٹ جاتا لیکن تم نے اپنے زبان کا مطالبہ ٹال دیا اس لیے مجھے اپنا کام شروع کرنا پڑا۔ سیر آئی مین کو پہلے سے شبہ تھا کہ تم آسانی کے ساتھ راہ راست پر آنے والوں میں سے نہیں ہو۔ وہ تمہاری فطرت اور رگ رگ سے اچھی طرح واقف ہے۔"

"یہ سب قانونی باتیں ہیں۔" زان فہری نے دوبارہ صوفے پر دراز ہوتے ہوئے فیصلہ کن لہجے میں کہا۔ "نتائج سے قطع نظر جلدی بات یہ ہے کہ جی لائبڈ نے ہاتھا سے کیے ہوئے معاہدے کا پاس نہیں کیا۔ ہمارے درمیان ایک بات طے ہو گئی تھی تو اسے ہمارے آخری جواب کا انتظار کرنا چاہیے تھا لیکن اس نے ہمارے اعتماد کو دھوکا دیتے ہوئے تم کو میرے تعاقب اور زیتی کے قتل پر مامور کر دیا۔"

"سب کچھ اسی طرح ہوا ہے۔" لی کینگ نے اس کی بات کاٹ کر اپنا موقف سمجھانے کی کوشش کی۔ "تم اپنی طرف سے کوئی دراسید بنے کی پوزیشن میں ہوتے تو ٹنگا گو سے کراچی تک دوڑ نہ لگاتے۔ تمہارا جواب وہی ہوتا تھا جو تمہیں زیتی کی طرف سے ملا تھا۔ فرق صرف اتنا ہے کہ تمہیں اپنا جواب سیر آئی مین تک پہنچانے کی ضرورت پیش نہیں آئی۔ میں نے اس کے خود مختار نمائندے کی حیثیت سے جواب سن لینے کے بعد اگلی کارروائی شروع کر دی۔ یہ میری بدقسمتی ہے کہ میں اپنی اس کوشش میں بری طرح ناکام ہوا ہوں۔"

اسی وقت ڈرائنگ روم میں موجود انٹر کام کی گھنٹی بجی اور حبیب جیوانی نے لپک کر ریسیور اٹھا لیا۔ چند ثانیوں تک بات کرنے کے بعد حبیب جیوانی فارغ ہوا تو زان فہری اس کی طرف متوجہ تھا۔

"اس کے ساتھیوں کے بارے میں اطلاع تھی۔" حبیب جیوانی نے چالاکی سے نام لیتے ہوئے خبر کا انکشاف کیے بغیر زان فہری کو آگاہ کیا۔

"ان دونوں کا کیا بنا؟" لی کینگ حوصلہ شکن صورت حال سے نبرد آزما ہونے کے باوجود اپنے تجسس پر قابو نہ رکھ سکا۔

"دونوں مارے گئے" حبیب جیوانی نے اس سے مخاطب ہو کر کہا۔ "پولیس مقابلے کی دبے ہوں گے۔"

"ظاہر ہے' امریکا سے پورا جلوس تو نہیں لایا جا سکتا تھا۔ اب تم لوگوں کو ہی لاشیں ٹھکانے لگانے کا بندوبست کرنا ہو گا۔ ان دونوں کے وارث اب تمہارے پیچھے لگ جائیں گے۔"

حبیب جیوانی نے لی کینگ کے دونوں ساتھیوں کے مارے جانے کی خبر سنائی تھی لیکن اس کے لب و لہجے سے میں نے اندازہ لگایا کہ وہ جھوٹ بول رہا تھا۔ شاید اس نے لی کینگ کا حوصلہ پست کرنے کے لیے وہ خبر سنائی تھی جب کہ انٹر کام پر کچھ اور ہی بتایا گیا تھا۔

"ان دونوں کی نا وارث لاشیں کہیں نہ کہیں پھینک دی جائیں گی۔" زان فہری نے اپنے سگار کا دھواں اڑاتے ہوئے کہا۔ "مگر تمہارے مہنے چوڑے وجود کو ایک چھوٹے سے رنگین پیکٹ میں جی لائبڈ کو بھیج دیا جائے گا۔"

زان فہری کے ان الفاظ پر میرے بدن میں سنسنی کی لہر دوڑ گئی۔

لی کینگ نے بھی اپنی جگہ پر بے چینی کے ساتھ پہلو بدلا اور اضطراری لہجے میں بولا۔ "اب یہ بتانا شروع نہ کر دینا کہ وہ پیکٹ کیسے بنایا جائے گا۔ میرے مر جانے کے بعد تم میری لاش کے ساتھ جو بھی سلوک کرو گے' اس سے مجھ پر کوئی اثر نہیں پڑے گا۔ مرنے کے بعد نرمی اور موم کے پتلے میں کوئی فرق نہیں رہتا۔"

"مافیا ڈسپلن کا دوسرا نام ہے۔" زان فہری نے اپنی جگہ سے اٹھ کر ٹہلتے ہوئے کہا۔ "تم نے مافیا کے معززین میں سے ایک کا پیچھا کر کے ناقابل معافی جرم کا ارتکاب کیا ہے اس لیے تمہیں ایسی عبرت ناک سزا دی جائے گی کہ تنظیم کے دوسرے کارکن ایسی حماقت کے بارے میں نہ سوچ سکیں۔"

"لیکن یہ میرا فیصلہ نہیں تھا' تم اچھی طرح جانتے ہو کہ ڈسپلن بھی اتنا ہی سخت ہے۔ ہم لوگ سیر آئی مین کے حکم پر تنقید کا کوئی حق نہیں رکھتے۔" لی نے مدافعت کرنے کی کوشش کی۔

"پھر تم اس کی سزا بھگتو گے۔ شاید تم نے اکیس پے لرمای مشین کا نام سنا ہو گا؟"

اکیس پے لرکا ذکر سنتے ہی میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔ قیمہ نکالنے والی روایتی مشین کی طرح' بہت بڑے اسکرو والی اس مشین میں ایک طرف سے زندہ یا مردہ انسان ڈالا جاتا ہے'

سے چلنے والی وہ مشین آناً فاناً میں بیجوں سے تیل کی ہر بوند نچوڑ کر دوسری طرف سے خشک کھلی کی ٹکیاں باہر پھینک دیتی ہے۔

زان نمری اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہہ رہا تھا۔ "اس کا بے کار اسکریپ بہت خاطر خواہ ہوتا ہے۔ ایک بار تمہاری انگلیاں اس میں پھنسا دی جائیں تو وہ وقت تمہارے پورے جسم کو اندر کھینچ کر ہڈیوں پسلیوں کا سرمہ بنا دے گا۔ خون، پانی اور چربی کشید ہونے کے بعد دوسری طرف سے تمہاری خشک کھلی برآمد ہوگی جسے ایک چھوٹے سے ڈبے میں بھر کر وہ پارسل بھی اسی جگہ کو روانہ کر دیا جائے گا۔"

زان نمری نے اس مشین کی کارکردگی کے بارے میں غالباً مبالغے سے کام لیا تھا لیکن پھر بھی وہ جو کچھ کہہ رہا تھا وہ ناممکن نہیں تھا۔ کسی چھوٹی انسانی لاش کو ٹھکانے لگانے کے مقابلے میں اس کی کھلی کو بہ آسانی خورد برد کیا جا سکتا تھا۔

بلی کے خون میں لتھڑے ہوئے چہرے سے اس کے تاثرات کا اندازہ لگانا دشوار تھا لیکن اس کی مضطربانہ حرکات سے یہ معلوم ہو رہا تھا کہ وہ خود کو اپنے انجام کی طرف سے بے پروا ظاہر کرنے کے باوجود فکر مند تھا۔

اسے صوفے پر بیٹھے ہوئے کافی دیر ہو چکی تھی جس کی وجہ سے اسے اپنے اوسان بحال کرنے کا موقع مل گیا تھا۔ اس نے اچانک ہی پہلو بدلا اور بجلی کی سرعت کے ساتھ اپنی جیب سے ایک چھوٹی سی سیاہ گیند نکال کر ہم لوگوں کے درمیان قالین پر دے ماری۔

فضا میں ہلکا سا دھماکا ہوا اور پھر وہاں تیزی کے ساتھ سیاہ دھواں بھرتا چلا گیا۔

بلی اس دھماکے اور دھوئیں کی آڑ لے کر وہاں سے فرار ہونے کے چکر میں تھا۔ مجھے سیاہ دھوئیں میں کچھ نظر نہیں آ رہا تھا لیکن میں نے اندازے سے اس طرف چھلانگ لگا دی جہاں سے گزرے بغیر بلی کا سرعت کے ساتھ دروازے تک پہنچنا ناممکن تھا اور یہ اتفاق ہی تھا کہ وہ بھاگتے ہوئے میری زد میں آ گیا۔

وہ اس وقت اپنی زندگی اور موت کے سنگین مسئلے سے دوچار تھا اس لیے اس کے بدن میں سوئی ہوئی تمام حیوانی جبلتیں یکایک بیدار ہو چکی تھیں۔ اپنے بدن پر میری گرفت محسوس کرتے ہی وہ کسی طرح پھڑکا اور اس نے اپنے جسم کو ایک جھٹکا دے کر مجھے نیچے اچھال دیا۔

میں منہ کے بل قالین پر گرا۔ میرا دایاں ہاتھ میز کے پائے میں الجھ گیا تھا۔ میں جھلا کر اٹھا تو ہر طرف اس قدر سیاہ دھواں پھیلا ہوا تھا کہ کمرے میں جلتے ہوئے بلب بھی صرف روشن نقطوں میں تبدیل ہو کر رہ گئے تھے۔

اس تاریک دھوئیں میں بصارت بالکل مفلوج ہو کر رہ گئی تھی۔ اچانک سامنے سے اٹھتے ہی آواز کر کے ایک طرف دوڑا، جنگلی فوراً ہی ایک میز... الٹ کر دوبارہ وہیں ڈھیر ہو گیا۔

اچانک فضا میں شیشہ ٹوٹنے کا تیز چھناکا ہوا پھر بھاگتے ہوئے قدموں کی تیز دھمک سنائی دی۔

"رک جاؤ ورنہ جان سے مار دوں گا۔" میرے قریب ہی سے حبیب جیوانی کی مخصوص غراہٹ سنائی دی۔ وہ اس تاریکی سے بہت زیادہ بوکھلایا ہوا محسوس ہو رہا تھا۔

پھر یک بیک کوئی بھاری بھرکم وجود میرے اوپر آ پڑا۔ اپنے نیچے کسی زندہ انسانی وجود کا ادراک ہوتے ہی حملہ آور نے میرا گلا دبوچنے کی کوششیں شروع کر دیں۔

زبردست جدوجہد کے دوران میں اس کے ہاتھ سے جوں ہی میری گردن ذرا ڈھیلی ہوئی تو میں بری طرح چونکا کیونکہ وہ حبیب جیوانی تھا جو سیاہ دھوئیں میں گھرا ہوا ہونے کی وجہ سے مغالطے میں مجھ سے لپٹ پڑا تھا۔

"الگ ہٹو چیف! یہ کیا کر رہے ہو؟" میں نے اس کی انگلیوں سے اپنی گردن چھڑاتے ہوئے ہانپ کر کہا۔

"اوہ تم ہی؟" اس کی بوکھلائی ہوئی آواز کے ساتھ ہی اس کے تنے ہوئے اعصاب یک بیک ڈھیلے پڑ گئے۔ چند لمحوں کے سکوت کے بعد اس کی احمقانہ آواز ابھری۔ "تم ہو تو وہ کہاں گیا؟"

"میرے اوپر سے تو ہٹو، میرا دم گھٹ رہا ہے۔" میں نے بے دلی کے ساتھ اسے اپنے اوپر سے اچھال دیا۔

میں قالین سے اٹھ ہی رہا تھا کہ باہر سے کھٹ کی ایک مخصوص گونج سنائی دی۔ وہ یقینی طور پر کسی بے آواز پستول کا فائر تھا۔

ساتھ ہی فضا میں موت کی دہشت میں ڈوبی ہوئی ایک چیخ بلند ہوئی اور فوراً ہی دم توڑ گئی۔ باہر کسی وزنی شے کے پختہ فرش پر گرنے کا دھماکا ہوا پھر متعدد دوڑتے قدموں کی آوازیں سنائی دینے لگیں۔

کثیف دھوئیں کا بم بلی گینگ کا کوئی شعبدہ تھا۔ میں اچھی طرح جانتا تھا کہ بی والے جدید سے جدید سائنسی کمالات سے عجائبات پیدا کرنے میں یدطولیٰ رکھتے ہیں۔ ہمارے گرد و پیش میں پھیلا ہوا تاریک دھواں رفتہ رفتہ اوپر اٹھ کر ہوا میں تحلیل ہو رہا تھا۔

پھر میری نگاہ سرکنے والی بڑی سی کھڑکی کے ٹوٹے ہوئے شیشے پر پڑی جس میں سے زان نمری اتنے اطمینان کے ساتھ کمرے میں داخل ہو رہا تھا جیسے اس کے نزدیک وہی آمد و رفت کا راستہ ہو۔

"تمہارے سب لوگ گدھے ہیں!" اندر آنے کے بعد زان نمری ہانپتے ہوئے غرایا۔ "میں وقت پر اس کا راستہ نہ روک لیتا تو وہ ہماری آنکھوں میں دھول جھونک کر نکل گیا ہوتا۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" حبیب جیوانی زان نمری کے غصے سے خوف زدہ ہو گیا۔ "ان دونوں کے فرار ہو جانے کے بعد وہ سب مطمئن ہو گئے تھے۔ انہیں اندر کی صورت حال کا کوئی اندازہ نہیں تھا۔"

"لیکن دونوں فرار ہو گئے؟" زان تھری اس پر برس پڑا۔ "اتنا کام پر بات کرنے کے بعد تو تم بتا رہے ہو کہ کیلی کے دونوں ساتھیوں کو مار دیا گیا ہے؟"

"میں نے کیلی کو دھوکا دینے کے لیے جھوٹ بولا تھا۔" حبیب جیوانی نے سر جھکا کر مردہ آواز میں کہا۔

"میں نے آج تک اپنے کسی یونٹ میں اتنی ابتری اور بدانتظامی نہیں دیکھی۔ تم نے اس کاروبار کو چور اچکوں کا کھیل بنا دیا ہوا ہے۔ مجھے حیرت ہے کہ کیلی تمہارے چھ آدمیوں کے سروں پر پیشاب کرتا ہوا میرے بدمقابل آگیا اور ان میں سے کسی کو اس معاملے کی سنگینی کا احساس نہیں ہو سکا۔ کیا ان ہی صلاحیتوں کے بل بوتے پر ہم یہاں اپنے کاروبار کی بنیاد پر وسیع کرنے کی آرزو کر رہے ہیں؟"

"میں شرمندہ ہوں، زان!" حبیب جیوانی مرد دینے والی آواز میں گڑگڑایا۔ "جب سے میرا ایک آدمی مارا گیا ہے میرے نظام میں دراڑیں پڑ گئی ہیں۔ جنیدو کی جگہ لینے والا رفتہ رفتہ اس کی سطح پر آ جائے گا تو ایسی خرابیاں پیدا نہیں ہوں گی۔ وہ بہت محنت کر رہا ہے۔"

"اور اس وقت تک ہم سب جہنم واصل ہو چکے ہوں گے۔" وہ دانت پیستے ہوئے غرایا۔ بھاگ دوڑ میں اس کے ہاتھ سے سگار کہیں گر گیا تھا اس لیے وہ اپنی جیب سے نیا سگار نکالنے میں مصروف ہو گیا۔ صاف نظر آ رہا تھا کہ اس نے اپنا غصہ ٹھنڈا کرنے کے لیے اپنی توجہ سگار کی طرف مبذول کی تھی۔

وہ کمرے میں ٹہل ٹہل اور رک رک کر سگار سلگانے کے مختلف مراحل طے کرتا رہا اور میں اپنی جگہ کھڑا دلچسپی کے ساتھ حبیب جیوانی کی ابتر حالت سے لطف اندوز ہوتا رہا۔ وہ کسی پیدائشی مجرم کی طرح اپنا سر جھکائے کھڑا ہوا تھا۔

سگار کے چند گہرے کش لینے کے بعد زان تھری کا غصہ فرو ہوا تو اس نے دوبارہ جھنجھلاتے ہوئے کہا۔ "وہ دروازے سے بھاگا تھا۔ اگر میں کھڑکی سے نکل کر اس سے پہلے باہر نہ پہنچتا تو وہ بھاگ جاتا۔ اب تم جاؤ اور اس کی بگڑی ہوئی لاش ٹھکانے لگانے کا بندوبست کر کے واپس آؤ۔"

زان تھری نے کھڑکی کی راہ اختیار کر کے واقعی عقل مندی کی تھی۔ فرق صرف اتنا ہوا تھا کہ کھڑکی کے دو میں سے ایک پٹ کھلا ہوا تھا اور کیلی جنگ نے اسی خلا میں سے خود کو باہر نکالا تھا۔ اگر کمرے میں سیاہ دھواں نہ پھیلا ہوتا تو زان تھری کھلے ہوئے پٹ میں سے بہ آسانی باہر نہیں نکل سکتا تھا لیکن اندھیرے کی وجہ سے اس سے اندازے کی غلطی ہوئی اور وہ بند شیشہ توڑتا ہوا باہر نکل گیا۔

اس کی ہدایت پر حبیب جیوانی ڈرائنگ روم سے چلا گیا تو زان تھری پوری سنجیدگی سے میری طرف متوجہ ہو گیا۔

"نظم و ضبط کی اس شرمناک صورت حال پر تمہارے کیا احساسات ہیں؟"

"اس بندوبست سے میرا کوئی تعلق نہیں تھا پھر بھی میں ندامت اور شرمندگی محسوس کر رہا ہوں۔" میں نے سر جھکا کر اپنے جذبات کا اظہار کیا۔

"کیا تم یہ کہنا چاہ رہے ہو کہ تمہارے عمل دخل سے اس صورت حال میں فرق پڑ سکتا تھا؟"

اس کے اس سوال پر میں چونک پڑا۔ "میرا یہ مطلب نہیں تھا۔ آدمیوں کا انتخاب احتیاط سے کیا جاتا تو شاید ان ناخوشگوار واقعات سے بچا جا سکتا تھا۔ ماتحت ناکارہ ہوں تو عام طور پر ایسا ہی ہوتا ہے۔"

"لیکن میں سوچ رہا ہوں کہ حبیب جیوانی کو کچھ دن کے لیے رخصت پر بھیج کر تمہیں اپنی کارکردگی دکھانے کا موقع دیا جائے۔ آنے والے دنوں میں یہ علاقہ ہماری سرگرمیوں میں کلیدی کردار ادا کرے گا۔"

اس کی وہ تجویز میرے لیے نہایت خطرناک تھی۔ میں اپنے دل کی گہرائیوں سے کسی بھی طرح مافیا کا وفادار نہیں تھا۔ جب تک میں دوسرے درجوں سے بچا ہوا تھا، پاتا ہی بالا مافیا کے مفادات کو نقصان پہنچا کر اپنی تمام کارروائیوں کی ذمے داری کا طوق حبیب جیوانی کے گلے میں ڈال سکتا تھا۔ اگر زان تھری چوری کا اوکل عفور کر دینے پر تل جاتا تو میرے لیے بڑی دشواریاں کھڑی ہو سکتی تھیں اور ان کے نتیجے میں مجھے پوری طرح مافیا کا حق نمک ادا کرنے پر مجبور ہونا پڑتا۔

"میری ناقص رائے میں، یہ وقت ایسی کسی تبدیلی کے لیے سازگار نہیں ہے۔" میں نے کہا۔

"میں اس کی وجہ جاننا چاہوں گا۔" زان تھری نے اپنی عقاب جیسی نظریں میرے چہرے پر گاڑ کر پوچھا۔

"تنظیم کے اندرونی معاملات پر میری گرفت نہ ہونے کے برابر ہے۔ گنے چنے لوگوں کے علاوہ ابھی افرادی وسائل ابھی تک میری نظروں میں نہیں آ سکے ہیں۔ مجھے عام آپریشن کو چلانے میں دقتیں پیش آئیں گی۔"

"لیکن کیوں؟ ایسا کیوں ہو رہا ہے؟ کیا تمہیں دیدہ و دانستہ الگ تھلگ رکھنے کی کوششیں کی جا رہی ہیں؟" اس کی تیوریوں پر برہمی کی علامات ابھر آئیں۔

"دانستہ نہیں۔" میں نے جلدی سے کہا۔ "شاید ابھی تک اس کا وقت نہیں آیا۔ کام میں تیزی پیدا ہوگی تو بہت سی باتیں خود میرے سامنے آتی چلی جائیں گی۔"

"تم اپنے چیف سے بہت زیادہ مرعوب ہو یا پھر اول درجے کے فریبی اور مکار ہو۔" چند ثانیوں کے بعد وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا۔ "میری سمجھ میں نہیں آتا کہ تم ذمے داری قبول کرنے سے گریز کیوں کر رہے ہو؟"

"میں نے جو کچھ کہا، اس میں میری ذرا سی بھی بدنیتی کا دخل نہیں ہے۔ چیف بہرحال میرا بڑا ہے اور میں اس کا مناسب احترام

رہا ہوں۔ اس کے علاوہ اور کوئی بات نہیں ہے۔"

"تمہاری پرانی شہرت مجھے بہت کچھ سوچنے پر مجبور کر رہی ہے۔" اس نے کہا۔

"مجھے اعتراف ہے کہ مکاریوں اور چال بازیوں کے سلسلے میں، میں بہت بدنام رہا ہوں لیکن اب میرا کردار میرا محسن ہے۔ اس لیے میں بالکل سیدھا چلنے کی کوشش کر رہا ہوں۔"

"میں کیسے مان لوں کہ تم نے سلور انیز کو کاری ہوں گی۔ تم ان کی اہمیت سے پوری طرح واقف تھے پھر تم نے دریا جیسی دشمن سے سمجھوتا کیسے کر لیا؟ تم ایک طرف خود کو کاملاً شکست ثابت کرنے چلے آئے ہو اور اب خود کو اول درجے کا بے وقوف ظاہر کرنے پر تلے ہوئے ہو۔"

"شاید میری کم گوئی کی وجہ سے ایسی غلط فہمیاں پیدا ہو رہی ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ میں سلور انیز کے بوجھ سے ان ہی دنوں میں بیزار ہو چکا تھا جب دریا کے ساتھ میری گاڑھی چھن رہی تھی۔"

"یہ بہت پرانی بات ہے۔ اگر دریا اس وقت سلور انیز کے چکر میں تھی تو اس نے اپنے بڑوں کو اندھیرے میں کیوں رکھا؟"

"اس بات پر وہی روشنی ڈال سکے گی لیکن میں اتنا ضرور جانتا ہوں کہ وہ اپنے مفادات کو کبھی بھی فراموش نہیں کرتی۔ جی لائیڈ کے بارے میں، وہ اکثر جھلاہٹ کا شکار ہوتی رہتی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ایسی ہی کسی مد میں ذکر اس نے سلور انیز پر قابض ہونے کا راز اپنی ذات تک محدود رکھا ہو۔"

"لیکن وہ خود قانون سے ہے۔ یہ بھی ہر ایک جانتا ہے کہ اس کا پیر تو فی من ایک مرد ہے۔ ایسی صورت میں دریا اکیلی سلور انیز سے کیا فائدہ حاصل کر سکتی ہے؟"

"میں کیا عرض کر سکتا ہوں؟" میں بے بسی کے ساتھ اپنے شانے اچکا کر رہ گیا۔ "ہو سکتا ہے کہ دریا اپنے اس اہم کارنامے کی اطلاع کسی مناسب وقت پر دینا چاہتی ہو۔ ان لوگوں نے اس معاملے میں تم سے رجوع کیا ہے تو اس سے صاف ظاہر ہے کہ وہ لوگ سلور انیز کی طرف سے کتنے فکر مند ہیں۔"

"اور اب دریا کہاں ہے؟" وہ پلکیں جھپکائے بغیر مجھے گھورے جا رہا تھا۔

"کم از کم پہلے تک میں اس کی راہ پر تھا۔ میرا اندازہ تھا کہ میں کسی بھی وقت اسے گھیر کر مار لوں گا لیکن پھر اچانک ہی وہ کسی نامعلوم علاقے کی طرف غائب ہو گئی۔ ہو سکتا ہے کہ اب تک وہ شہر ہی چھوڑ چکی ہو۔"

"دیکھو زیزی! یہ یاد رکھنا کہ ہم لوگ پروفیشنل ہیں۔ ہم نے کسی مجبوری یا دباؤ کے تحت اپنی راہ کا انتخاب نہیں کیا ہے۔ ہم نے کم مدت میں زیادہ سے زیادہ دولت کمانے اور اقتدار حاصل کرنے کے لیے بہت سوچ سمجھ کر یہ کاروبار اپنایا ہے۔ ہمیں اپنا مال بہت عزیز ہے۔ دشمنی میں ہم دھوکے اور فریب روا ہوتا ہے لیکن جب ہمارے حریف مذاکرات کی میز پر آجاتے ہیں تو ہم جھوٹ بولتے ہیں نہ وعدہ خلافی کرتے ہیں۔ اسی ساکھ کے سہارے ہم تیزی کے ساتھ ترقی کرتے جا رہے ہیں۔ اگر سلور انیز کے بارے میں تم کچھ چھپا رہے ہو تو اب بھی اپنے بیان پر نظرثانی کر سکتے ہو۔ میں نے ایک بار جی لائیڈ کے سامنے زبان کھول دی تو کچھ نہیں ہو سکے گا۔ بعد میں تمہاری بات غلط ثابت ہوئی تو میں خود اپنا کے سارے مفادات کو نظرانداز کر کے اپنے ہاتھوں سے تمہیں ذبح کر دوں گا۔"

اس کی دھمکی کے سرد الفاظ پر میں اندر سے لرز کر رہ گیا۔ میرا بیان جزوی طور پر درست تھا۔ میں نے دریا کی ایران روانگی سے پہلے دو سلور انیز اس کے حوالے کر دی تھیں لیکن تیسری سلور انیز بدستور میری تحویل میں تھی جس سے میں کسی بھی قیمت پر دستبردار ہونے کے لیے تیار نہیں تھا۔ اس لیے میں نے مضبوط لہجے میں کہا۔

"مجھے اچھی طرح اندازہ ہے ژان! کہ میں کس سے بات کر رہا ہوں۔ جی لائیڈ کو اس لڑکی پر دباؤ ڈالنا چاہیے جو اسے زبردستی اپنا باپ بنانے پر اصرار کرتی رہتی ہے۔ اس معاملے میں میرا ضمیر مطمئن ہے۔"

"اور ہم گن؟" ژان فوری کے تیکھے سوالات سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ میرے ابتدائی جوابات کو من و عن تسلیم کرنے پر آمادہ نہیں تھا۔

"وہ بھی میرے پاس نہیں ہے۔" میں نے اس سے نظریں چار کر کے ڈھٹائی سے جواب دیا۔

"ٹھیک ہے!" وہ فیصلہ کن انداز میں بولا۔ "مجھے بتایا گیا ہے کہ لیزر سے چلنے والی اس گن کے نوزل سے خارج ہونے والی مہلک، نیلگوں شعاعیں پتھر تک کو آناً فاناً میں جلا کر راکھ کر دیتی ہیں۔ اب اگر اس خطے میں ایسی کوئی بھی واردات ہوئی تو تم مشکل میں پڑ جاؤ گے۔"

"یہ زیادتی ہے ژان!" میں نے پہلی بار احتجاج کیا۔ "پلی گینگ کی موت سے ظاہر ہوتا ہے کہ تبتی والے ابھی تک یہاں کام کر رہے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ دریا بھی ابھی اسی شہر میں موجود ہو۔ اگر ان میں سے کسی نے ہم گن سے کوئی شکار کھیلا تو مجھ پر اس کی ذمے داری کیسے ڈالی جا سکے گی؟"

"اس کا بندوبست کیا جا رہا ہے۔ وہ یہاں سے پسپائی اختیار کر لیں گے اور پھر تم یہ بھی بھول رہے ہو کہ جی لائیڈ ہماری ہی طرح چیٹر رہے۔ پروفیشنل لوگ جھوٹ نہیں بولا کرتے۔"

"مجھے ان کی پروا نہیں لیکن مجھے تمہارا تحفظ ضرور درکار ہے۔ مجھے یہ اطمینان ہونا چاہیے کہ میرا ژان مجھے جھوٹا نہیں سمجھتا۔ تم کو اندازہ نہیں کہ جی لائیڈ میری طرف سے اپنے دل میں کتنے زخم لیے بیٹھا ہے۔ دریا دنیا کے ہر خطے میں رنگ رلیاں مناتی پھرتی ہے لیکن جی لائیڈ کو اس بات کی خلش ہے کہ میں ایک طرف اسے زک پہ زک پہنچا رہا تھا اور دوسری طرف دریا میرے لیے

ایک کھلونا بنی ہوئی تھی۔ مجھے نسں نسں کرنے کے لیے وہ اپنے اصولوں اور ریچھے کے وقار تک کو داؤ پر لگا دے گا۔"

"ہم اپنے حریفوں کی شکایت پر اپنے آدمیوں کو طشتری میں سجا کر ان کے سامنے نہیں ڈال دیتے۔ میں تمہیں صرف امکانات سے آگاہ کر رہا تھا۔ تم فکر نہ کرو۔ وقت آیا تو تمہارے ساتھ پورا پورا انصاف کیا جائے گا۔"

"میں تمہارا شکر گزار رہوں زوان!" میں نے ممنونیت سے لبریز لہجے میں کہا۔ "تمہارے ان الفاظ کے سہارے اب میں سکون کے ساتھ اپنا کام جاری رکھ سکوں گا۔"

"ترجمہ" تمہارا چیف کہاں رہ گیا؟ باقی باتیں اس کی موجودگی میں ہونی ضروری ہیں۔"

میں اپنی جگہ سے اٹھ کر نکاسی کے راستے کی طرف لپکا تو حبیب جیوانی کسی اداس بکرے کی طرح منہ لٹکائے برآمدے میں کھڑا تھا۔

"ارے! تم یہاں کیا کر رہے ہو؟" میں نے اس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر حیرت سے کہا۔ "اندر کیوں نہیں آئے؟"

اس نے گھور کر میری طرف دیکھا اور اداسی کے ساتھ بولا۔ "میں سمجھ گیا تھا کہ زوان مجھے باہر بھیجنا چاہ رہا تھا۔ اس کی اجازت کے بغیر میں نے وہاں اندر نامناسب نہیں سمجھا۔"

"تم غلط سمجھے۔ ایسی کوئی بات نہیں تھی۔ جلدی آؤ زوان تمہارا انتظار کر رہا ہے۔"

میرے اس فقرے پر حبیب جیوانی کے چہرے سے مایوسی دور ہو گئی اور وہ فوراً ہی میرے ساتھ ہو لیا۔

"تم نے غلام رسول نامی ایک مقامی سیاستدان کو پولیس کے قبضے سے آزاد کرایا تھا۔" تھوڑے توقف کے بعد زوان نے بولنا شروع کیا۔ "یہ ہماری بدقسمتی ہے کہ وہ بھارتیوں کی تحویل میں جانے سے پہلے مردہ حالت میں دوبارہ پولیس کے ہاتھوں میں پہنچ گیا اگر وہ کام ہو جاتا تو اس کے بدلے میں بھارت میں ہمیں کام کرنے کی بہت زیادہ آزادی مل سکتی تھی۔ غلام رسول یہاں ایک نیک نام سیاستدان تھا لیکن تم نے سن لیا ہو گا کہ وہ ڈاکوؤں اور دہشت گردوں کی سرپرستی کی پشت پناہی کر کے اس مقام تک پہنچا تھا۔ اندر کی خبریں ظاہر کرتی ہیں کہ وہ بھارتیوں کے ساتھ مل کر سندھ میں مسلح بغاوت پھیلانے کے ایک ایسے منصوبے پر کام کر رہا تھا جس میں چند اہم سفارت خانوں کے ساتھ ہی 'شی' کا بھی اہم کردار تھا۔ ایک ایسے ملک میں، جہاں ممتاز سیاستدانوں کا یہ حال ہو، ہمارے لیے کام کرنا بہت آسان ہو جاتا ہے۔"

اس کی وہ تمہید ہم دونوں ہی کے لیے ناقابل فہم تھی۔ اس لیے ہم خاموشی کے ساتھ اس کے دوبارہ بولنے کا انتظار کرتے رہے۔

"تم جانتے ہو کہ اقتدار کا سرچشمہ کیا ہوتا ہے؟" زوان کی طرف سے ایک واضح سوال تھا۔

"عوام!" حبیب جیوانی نے گھسا پٹا جواب دیا۔ "عوام کی حمایت سے قیادت ابھر آتی ہے۔"

"بکواس!" زوان نے حقارت سے کہا۔ "یہ سب نظریاتی ملکوں کی باتیں ہیں۔ تیسری دنیا کے ملکوں میں غلام رسول جیسے لوگ ابھر کر آتے ہیں جنہیں سازشوں، کالے دھن اور خفیہ ایجنسیوں کے ذریعے آگے لایا جاتا ہے۔ ان ملکوں میں اقتدار صرف جاگیردار اور سرمایہ دار طبقے کا ہوتا ہے۔ عوام سے صرف نمائش کا کام لیا جاتا ہے۔ وہ دھوپ میں گھنٹوں دھکے کھا کر ووٹ دے آتے ہیں۔ نتیجہ آتا ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ سارے ووٹ اسی کو ملے ہیں جسے کوئی پسند نہیں کرتا۔ وہ ووٹ جیتنے والے کی بدمعاشیوں کے امکانات پر غور کیے بغیر ایک دوسرے پر شبہ کرنے لگتے ہیں لیکن ہوتا وہی ہے جو ایک مخصوص طبقے کی مرضی ہوتا ہے۔ ہمیں قوت اور اختیار کے ان سرچشموں تک رسائی حاصل کرنی ہے تاکہ ہم بے خوف و خطر ہو کر اپنا کام آگے بڑھا سکیں۔"

"کی کلب کے مقاصد بھی یہی تھے۔" حبیب جیوانی نے یاد دلانا چاہا لیکن زوان نے فوراً ہی اس کی بات کاٹ کر اپنی تقریر شروع کر دی۔

"وہ نظریہ یہاں نہیں چل سکتا۔" وہ کہہ رہا تھا۔ "بلیک میلنگ کے ذریعے لوگوں کو مجبور کیا جا سکتا ہے، ان سے دوستانہ مراسم استوار نہیں کیے جا سکتے۔ کی کلب ایک بہت کھلا ہوا ادارہ تھا۔ وہاں ایک حمام میں سب ننگے ہوتے تھے۔ ہر شخص کو معلوم تھا کہ وہاں دوسرے کس صورت حال سے دوچار ہوتے ہیں۔ اب ہمیں منظم ہو کر اونچی سطح پر کام کرنا ہو گا۔"

"یا ایسی ہدایت دی جائے تو ہم ہر کام کرنے کے لیے تیار ہیں۔" اس بار بھی حبیب جیوانی نے ہی نمائندگی کرائی۔

"اس بار کرپٹ سیاستدان ہمارا ٹارگٹ ہوں گے۔ ہم ان میں سرمایہ کاری کریں گے اور وہ ہمارے کاروبار کو تحفظ فراہم کرنے کے ذمے دار ہوں گے۔" زوان فخریہ بولا۔ "پچھلے دنوں امیر جان نامی ایک سیاستدان کے بیٹے نے نیویارک میں دو کلو ہیروئن ہمارے ایجنٹ کو فروخت کی ہے۔ اس کی لاعلمی میں پورے لین دین کی ریڈیو فلم بنائی گئی ہے۔ آنے والے دنوں میں باپ بیٹے کو سیاسی کامیابیوں کے لیے خطیر سرمائے کی ضرورت ہے جو ان کی زرعی جاگیر سے نہیں مل سکتا۔ امیر جان بہت آسانی کے ساتھ ہمارے چندے میں آ سکتا ہے۔ وہ بارسوخ جتا کر بچ نکلنے کی کوشش کرے تو اس کے بیٹے کی فلم کا حوالہ اسے راہ راست پر لے آئے گا۔ اس فلم کا انکشاف ان دونوں کی سیاسی زندگی تباہ کر سکتا ہے۔ امریکی ایف بی آئی وہ فلم منہ مانگے داموں پر خرید لے گی۔ اس کی مدد سے وہ یہاں بڑا نوں کو بے نقاب کر سکتی ہے..."

وہ بولتا رہا لیکن میرے لیے وہ باتیں نئی نہیں تھیں۔ غلام رسول کے معاملے میں بھی وہ حربہ آزمایا جا چکا تھا۔ ہمارے پاس اس کی کوئی فلم نہیں تھی لیکن فرضی فلموں کا حوالہ دے کر ہی اس نے

اپنے بھارتی دوستوں کو گالیاں دیتے ہوئے اعترافات کا سلسلہ دہرا رہا تھا۔ اس کے لیے دو تصویری لرزہ خیز تھا کہ اس کے منہ سے جرائم کے تصویری ثبوت اینٹی نارکوٹکس فورس کے قبضہ میں تھے۔

اس کے برعکس، امیر جان کے بیٹے کی فلم واقعی موجود تھی۔ اس فلم کے سہارے ان دونوں باپ بیٹے کو بہ آسانی نکیل ڈالی جا سکتی تھی۔

"اس کے علاوہ سردار پائندہ گل ایک چھوٹا ڈکیٹ چلا رہا ہے۔ ہیروئن سے کمائی کی دولت لٹا کر اس نے اپنی سخاوت کی سحر انگیز دھاک بٹھائی ہوئی ہے۔ کراچی کا نوجوان صنعت کار عتادہ تقی بھی ہیروئن کے سہارے راتوں رات کروڑ پتی بنا ہے۔ پاکستان میں ہیروئن تھوڑی سی محنت کے بعد ہر ایک خرید سکتا ہے۔ عالمی بازار کے بھاؤ تو نئے دن ہر اخبار میں چھپتے رہتے ہیں۔ نیپ خرید، ریفائنی اور دوسرے تمام اخراجات جمع کر بیس لاکھ روپے فی کلو سے زیادہ نہیں ہوتے۔ پیرس، ایمسٹرڈیم، فرینکفرٹ، برلن، لندن اور نیویارک پہنچتے ہی اس کے دام ایک کروڑ سے اوپر پہنچ جاتے ہیں۔ دنیا کی تاریخ میں کسی جنس پر داموں اور منافع کی شرح اتنی ہوشربا نہیں رہی۔ لیکن رکاوٹ صرف اتنی سی ہے کہ مال لے جانے والوں کو یہ معلوم نہیں ہوتا کہ ان پُرہجوم شہروں میں ہیروئن کے تھوک خریداروں کے ٹھکانے کہاں ہیں۔" ڈان تھری سگار کے کش کے درمیان میں بولے جا رہا تھا۔ "ان شہروں میں پہنچنے والے ہیروئنچی کا رجحان کیا جاتا ہے۔ سیکرٹ ایجنٹ اور پولیس ذات سے متعلق مخبر اشاروں کنایوں میں مال کی خریداری کا عندیہ دیتے ہیں تو اناڑی لوگ انہیں کام کا آدمی سمجھ کر ان کے جال میں پھنس جاتے ہیں۔ ہمیں ان تماشوں کو ختم کر کے اس تجارتی منڈی کو پوری طرح اپنی مٹھی میں لینا ہے۔"

"امیر جان، سردار پائندہ گل اور عتادہ تقی کے نام میں نے یاد کر لیے ہیں۔ ان پر ہم فی الفور کام شروع کر دیں گے۔ اسی سے آگے داستان چلی جائے گی۔" حبیب جیوانی نے کہا۔

"صرف امیر جان اور عتادہ تقی!" ڈان تھری نے زور دے کر کہا۔ "فی الحال سردار پائندہ گل کے قریب بھی نہ جانا۔ وہ اپنے ترکوں سے بڑی بے دردی سے پیش آتا ہے۔ پہاڑی درّوں میں قائم اس کے نجی قید خانے سے آج تک کوئی زندہ سلامت واپس نہیں لوٹ سکا۔ اس پر ہاتھ ڈالا تو تم بھی وہیں پہنچا دیے جاؤ گے۔ وہاں قانون چلتا ہے نہ لاتا کام نہیں ہے۔ وہاں سردار پائندہ گل کی مرضی چلتی ہے۔"

"یہ سردار پائندہ گل وہی تو نہیں ہے جو سرحد کے اس پار افیم کی فصلوں کو تباہ کرنے والے روسی گاڑیوں اور ہاتھوں سے افراد پر مشتمل ایک پورے روسی فوجی قافلے کو اغوا کر کے پہاڑوں میں لے گیا تھا؟" میں نے پوچھا۔

ڈان تھری کی سرد اور سپاٹ آنکھوں میں پہلی بار حیرت کی خفیف سی رمق نمودار ہوئی اور اس نے تحیرزدہ لہجے میں پوچھا۔ "تم اس کے بارے میں کیسے جانتے ہو؟ یہ خبر تو کبھی منظر عام پر بھی نہیں آئی تھی۔"

"ہمیں پاپا کے ساتھ۔ ملنے سے پہلے تھی کے ساتھ تھا۔" میں نے آہستہ سے کہا۔ "مومن خان آفریدی کے ساتھ ہی سردار پائندہ گل کی کہانیاں بھی سنتے ہیں۔ سنا ہے کہ اس نے تمام روسیوں پر اپنے وحشتناک فائرنگ اسکواڈ کے گولیوں سے بھرے ہوئے میگزین خالی کرا دیے تھے۔"

"وہ روسی، افغان گوریلوں کی افیم کی فصلیں تباہ کرنے آئے تھے۔" ڈان تھری نے حبیب جیوانی سے مخاطب ہو کر اسے پُرخیال انداز میں بتایا۔ "لیکن سردار پائندہ گل نے ان کی لاشیں سنگلاخ زمین میں دفن کر کے اس پر پوست کی فصل لگوا دی تھی۔ سنا ہے کہ روسی فوجیوں کی لاشوں پر تاحال وہ کھیت آج بھی سب سے زیادہ زرخیز سمجھا جاتا ہے۔"

"ایسے جنونی شخص سے ہمیں دور ہی رہنا ہوگا۔ انسانی کھاد سے افیم کی فصل کی تباہی کا تصور ہی وحشت انگیز ہے۔ یقین نہیں آتا کہ بیسویں صدی میں بھی ایسے لوگ بستے ہیں۔"

"وہ کٹر قوم پرست ہے۔" میں نے حبیب جیوانی کی تصحیح کرتے ہوئے کہا۔ "روسیوں کو وہ اپنی قوم اور ملک کا قاتل قرار دیتا ہے اور ان کی اینٹ سے اینٹ بجا دینے والے ہر عمل کو جائز سمجھتا ہے۔ وہ کہتا ہے کہ جب گورے ان ملکوں میں سگریٹ اور شراب کی بھرمار کرنے کا حق رکھتے ہیں تو اسے بھی گوروں کے ممالک میں ہیروئن کی وبا پھیلانے کا پورا پورا حق حاصل ہے۔ اس نے اپنے قبیلے ایسے کارکنوں کو اپنے ہاتھوں سے موت کے گھاٹ اتار دیا تھا جنھوں نے تجسس سے مجبور ہو کر چوری چھپے پہلی بار ہیروئن پی تھی۔"

"پھر تو وہ کوئی طوفانی جنونی معلوم ہوتا ہے۔" حبیب جیوانی نے برا سا منہ بنا کر تبصرہ کیا۔

"بہرحال فی الحال ہمیں اس سے دور رہنا ہے۔" ڈان تھری نے ہاتھ اٹھا کر موضوع وہیں ختم کر دیا۔

"پھر اب ہمارے لیے کیا حکم ہے؟" میں نے چند لمحوں کے سکوت کے بعد ڈان سے پوچھا۔

"تم جا سکتے ہو۔ میں بھی اب آرام کروں گا۔ بلی ٹینگ کے واقعے نے میری طبیعت مکدر کر دی ہے۔ اگر جمی لانبڈی کی نسبت میں شروع ہی سے گھوڑ خانوں میں نے تاکو سے جہاں تک دوڑ لگا کر اپنا وقت ضائع کیا ہے۔ میں تم سے فون پر بھی سوال وجواب کر سکتا تھا۔ میرے آنے کا مقصد یہ تھا کہ میں تم سے روبرو بات کر کے معاملے کی تہہ تک پہنچ سکوں مگر جمی لانبڈی نے اپنے طرز عمل سے میرے اعتماد کو ٹھیس پہنچائی ہے۔"

"ہمیں اپنے بارے میں اس کی ایسی ہی کسی غیر پیشہ ورانہ حرکت کی طرف سے خبردار ہونا۔" ڈان کے آخری فقرے نے مجھے

ایک مرتبہ پھر اپنی بات دہرانے کا موقع مل گیا۔

"اب مجھے اپنی واپسی کے پروگرام پر نظرثانی کرنی پڑے گی۔ میں یورپ کے بجائے مشرق بعید سے ہوتا ہوا لاس اینجلز کے راستے شکاگو جاؤں گا۔ مکاؤ میں جی لائیڈ کا ایک بہت پرانا آئی مین رہتا ہے۔ اس سے میری بچپن کی دوستی ہے۔ میں اس سے بات کروں گا کہ وہ تمہارے معاملے میں جی لائیڈ کو سمجھانے کی کوشش کرے۔"

ژان فخری کی زبان سے مکاؤ اور پھر وہاں مقیم آئی مین کا ذکر سنتے ہی میرا دل اچھل کر حلق میں آگیا۔

اس وقت تک میں ژان فخری سے جلد از جلد فارغ ہو کر وہاں سے نکل بھاگنے کی فکر میں تھا تاکہ فلیٹ سے مکاؤ فون کر کے غزالہ اور سلطان شاہ کے بارے میں ہونے والی پیش رفت سے واقفیت حاصل کر سکوں لیکن ژان کی زبان سے مکاؤ اور پھر شی کے آئی مین کا ذکر سنتے ہی میرا ذہن ژوان کوانگ فو کی طرف گیا تھا۔

اس لمحہ بھر میں شکاگو، کراچی اور مکاؤ کے سارے فاصلے فنا ہو کر رہ گئے تھے۔ سات سمندر پار ایک دوسرے سے ہزاروں میل دور رہنے بسنے والے یوں ایک دوسرے کے شناسا نکلے آ رہے تھے جیسے برسوں سے ساتھ رہ رہے ہوں اور دنیا ایک مرتبہ پھر اپنے اختصار کا ثبوت دے رہی تھی۔

میرے ذہن میں ڈورا، غزالہ، سلطان شاہ، کوانگ فو اور ژوان وغیرہ سب ایک دوسرے میں گڈمڈ ہو کر رہ گئے تھے اور میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ میں ژان کو کس طرح بات آگے بڑھانے پر آمادہ کروں۔

"ہو سکتا ہے کہ جی لائیڈ مکاؤ والے آئی مین کے کانوں میں میری طرف سے پہلے ہی زہر انڈیل چکا ہو۔ ایسی صورت میں بات الٹی بھی پڑ سکتی ہے۔" میں نے تیزی سے سوچتے ہوئے بات آگے بڑھانے کی کوشش کی۔

"نہیں۔" وہ اعتماد کے ساتھ بولا۔ "کوانگ فو میرا بچپن کا ساتھی ہے۔ ہماری دوستی تمام پیشہ ورانہ مصلحتوں سے بالاتر ہے۔ چین سے رضاکارانہ جلاوطنی اختیار کرنے سے پہلے ہم دونوں کے خاندان صدیوں سے شنگھائی کے مضافات میں اکٹھے رہتے چلے آئے تھے۔ ہمارے درمیان پرانی وضع داری اب بھی برقرار ہے۔"

کوانگ فو کا نام لے کر ژان فخری نے میری رہی سہی امیدوں پر بھی پانی پھیر دیا۔

غزالہ کی بازیابی کے سلسلے میں ڈورا کے ذریعے میرا نام کوانگ فو تک پہنچ چکا تھا۔ میں خود اس کی سیکرٹری سے کئی مرتبہ بات کر چکا تھا۔ اس وقت نہ صرف غزالہ ہانگ کانگ یا مکاؤ میں پھنسی ہوئی تھی بلکہ سلطان شاہ بھی وہیں جا پھنسا تھا۔ ان حالات میں ژان فخری مکاؤ پہنچ کر کوانگ فو سے میرا ذکر چھیڑتا تو اسے بھی معلوم ہو جاتا کہ میں اس کے "دشمن" جی لائیڈ کے بدترین دشمنوں میں سرفہرست تھا۔ وہ لاکھ ژان فخری کا جگری دوست سہی لیکن شی کا نمک خوار بھی تھا۔ وہ حیلے بہانے وعدے وعید کر کے مجھے ٹالتا رہتا اور غزالہ آسمان سے گر کر کھجور میں اٹک جاتی۔ یہ اس قدر غیر متوقع اور خطرناک صورت حال تھی کہ میرے ذہن میں فوری طور پر اس کا کوئی حل نہیں آ سکا۔

"وہ میرا کام ہے۔ تم میں سے کسی کو اس بارے میں فکرمند ہونے کی ضرورت نہیں۔" شی کاؤ نے اٹھتے ہوئے کہا اور پھر ہم سے مزید کوئی رسمی بات کیے بغیر اسی دروازے کی طرف بڑھ گیا جس سے وہ ڈرائنگ روم میں داخل ہوا تھا۔

ہم دونوں اس کے احترام میں اپنی جگہوں پر کھڑے ہو گئے تھے۔ ژان فخری کے اوجھل ہوتے ہی یک بیک میرے دماغ نے تیزی کے ساتھ کام کرنا شروع کر دیا۔

"آگے جو کچھ ہونا تھا" سو ہونا تھا۔ میری سب سے پہلی ضرورت یہ تھی کہ میں ٹریڈ لائن یا مانیا سے فوری غیر حاضری کا کوئی غیر مشکوک عذر تراش کر حبیب جیوانی کو ذہنی طور پر اپنی روپوشی کے لیے آمادہ کر لوں۔ بعد میں مجھے روپوشی کی ضرورت پیش نہ آتی تو میں کسی بھی وقت ٹریڈ لائن کے دفتر پہنچ سکتا تھا۔

"ژان نے امیر جان کے معاملے پر خاص طور سے زور دیا ہے۔" میں نے فوری طور پر تشویش آمیز لہجہ اختیار کرتے ہوئے چیف کو اپنی راہ پر ڈالنے کی پہلی کوشش کرتے ہوئے کہا۔

"ہاں یہ بات میرے ذہن میں بھی تھی۔" اس نے احمقانہ انداز میں اعتراف کیا۔ "لیکن بلی کے گلے میں گھنٹی باندھنے کی ذمے داری ہم دونوں میں سے کون قبول کرے گا۔"

"تم چیف ہو۔" میں نے سوچے سمجھے انداز میں اسے اکسایا۔ "حکم دو تو ابھی اسلام آباد جانے کی تیاری شروع کر دیتا ہوں۔ مجھے یقین ہے کہ دو چار روز میں اس تک رسائی کی کوئی راہ نکل ہی آئے گی۔"

"لیکن ابھی تو ژان نے اس کے لڑکے کی فلم بھی نہیں دی ہے۔ اس کے بغیر تم کیا کرو گے؟"

"ضروری نہیں ہے کہ فلم میرے پاس ہی ہو۔ ابتدا میں تو اس کا حوالہ ہی کافی ہو گا۔ ضرورت پیش آئی تو بعد میں فلم کی ایک نقل امیر جان کی خدمت میں بھی پیش کر دی جائے گی۔ ایسے معاملات عموماً ایک ہی نشست میں طے نہیں ہوتے۔"

"ٹھیک ہے۔ تم جیسا چاہو کر سکتے ہو۔ جب تک ژان کراچی سے روانہ نہیں ہو جاتا، میرا یہاں رہنا ضروری ہے۔ پتا نہیں وہ کب مجھے طلب کر بیٹھے۔ پھر مجھے اس سے فلم بھی لینی ہے۔ ایک دو دن تو میں اسی مکان میں گزاروں گا۔"

"میں اسلام آباد نکل جاؤں تو میری طرف سے فکرمند نہ ہونا۔ مناسب موقع پر میں خود تم سے فون پر رابطہ کر لوں گا۔ مجھے امید ہے کہ میں فلم سامنے لائے بغیر امیر جان کو شیشے میں اتار لوں گا۔"

جیب جیوانی کا منہ کسی الو کی طرح سر ہلا کر رہ گیا اور میری
نہایت آسانی کے ساتھ گلوخلاصی کی راہ نکل آئی۔
میرا تجزیہ ہے اس کے فوری اتفاق کی ایک اہم وجہ یہ بھی ہو
سکتی تھی کہ وہ میری موجودگی میں احساس کمتری کا شکار ہو کر رہ جاتا
تھا۔ اس نے سوچا ہو گا کہ میرے رخصت ہو جانے کے بعد اسے
وان فورڈ کا خصوصی قرب حاصل رہے گا۔ اس کی بھرپور توجہ سے
جیب جیوانی کی انا کو خاصی تسکین مل سکتی تھی۔
یہ مرحلہ طے ہوتے ہی میں نے وہاں سے نکل بھاگنے کا فیصلہ
کر لیا۔ مجھے ڈر تھا کہ کہیں وان اندر سے دوبارہ باہر نکلا تو میرے
ارادے سے آگاہ ہوتے ہی اسے منسوخ کرنے کا حکم صادر کر سکتا
تھا۔

میں اپنی گاڑی میں وان کی قیام گاہ سے روانہ ہوا تو میرے
ذہن میں خیالات کا ایک طوفان برپا تھا۔ موہوم اور بہت سے دور
از کار اندیشے ہولناک صورتوں میں ابھر ابھر کر مجھے خوف زدہ کر
رہے تھے۔ میں اپنے خیالات میں اس قدر منہمک تھا کہ اس گاڑی
کو بھی نوٹ نہیں کر سکا جو میرے روانہ ہونے کے بعد وان کی
قیام گاہ کے قریب ہی ایک ویران گلی سے نکل کر میرے پیچھے روانہ
ہوئی تھی۔ تھوڑے آگے نکلنے کے بعد اس کار سے دو تین مرتبہ
میرے اوپر عقب کی تیز روشنی جھلکی تو مجھے خیال ہوا کہ وہ
گاڑی مجھ سے راستہ مانگ رہی تھی اس لیے میں نے اپنی کار بائیں
طرف دبا کر ویران سڑک بالکل خالی چھوڑ دی لیکن وہ گاڑی آگے
نکلنے کے بجائے بدستور میرے پیچھے ہی لگی رہی اور تیز روشنی پھینکنے
کا سلسلہ جاری رہا تو مجھے تشویش ہونے لگی لیکن میں اس وقت بھی
اصل خطرے کا ادراک نہیں کر سکا۔ میرے ذہن میں یہی خیال آیا
کہ وہ کوئی اوباش لڑکا تھا جو بلا وجہ دوسروں کو پریشان کر کے خوش
ہونے کا عادی تھا۔
لیکن جب میں ایک ڈھلان عبور کر کے داہنی طرف گھوم رہا
تھا تو وہ کار سرعت کے ساتھ میرے پہلو میں آگئی۔ میں اس کار کی
اگلی نشستوں پر بیٹھے دو ہیولے ہی دیکھ سکا کیوں کہ پھر میں آگے ہی
کار کی سمت سے دو تین فائر ہوئے جو میری کار کی دوسری طرف کی
کھڑکی کے شیشے توڑتے ہوئے گزر گئے۔
اگر میں نے اضطراری طور پر پوری قوت سے بریک لگا کر اپنا
سر اسٹیئرنگ پر نہ ٹکا لیا ہوتا تو تیز رفتار کار سے چلائی جانے والی کوئی
نہ کوئی گولی میری کھوپڑی میں پیوست ہو گئی ہوتی۔
میری گاڑی رک چکی تھی اور حملہ آور کار تیز رفتاری کے
ساتھ آگے بڑھتی چلی گئی۔ چند ثانیوں کے لیے میرا ذہن ماؤف ہو کر
رہ گیا۔ میرے ذہن میں پہلا خیال یہی آیا تھا کہ شاید وان نے اپنے
زرخرید غنڈوں کی مدد سے مجھے خوفزدہ کرنے یا ٹھکانے لگانے کی
کوشش کی تھی۔
مگر میرا وہ بے بنیاد خیال زیادہ دیر تک قائم نہیں رہ سکا۔ اگلے
ہی لمحے ایک سائیڈ لین کی سیاہ مرسڈیز غراتی ہوئی میری کار سے آگے نکل
کر ہوا ہو گئی۔ وہ حبیب جیوانی کی کار تھی جسے وہ خود چلا رہا تھا۔
اس کے برابر والی نشست پر مجھے وان کی جھلک نظر آئی تھی۔
میں نے گیئر تبدیل کر کے اپنی کار بھی آگے دوڑا دی۔
مرسڈیز کی موجودگی نے صورت حال کو یک بیک بہت زیادہ سنسنی
خیز اور اہم بنا دیا تھا۔
حملہ آوروں کی کار بہت تیزی کے ساتھ فرار ہوئی تھی لیکن
ویران سڑک پر اس کا تعاقب مرسڈیز سے جیتنا آسان کام نہیں تھا۔ آناً
فاناً میں مرسڈیز نے اس کار کو جا لیا پھر وہ دونوں کاریں خالی سڑک پر
برابر برابر دوڑنے لگیں۔ میں نے اپنی کار کی رفتار غیر ارادی طور پر
تیز کر دی۔
پھر اچانک ایک ہولناک دھماکا ہوا۔ حملہ آوروں کی کار فضا
میں کئی فٹ اچھل کر آگ اور دھوئیں کے گولے میں تبدیل ہوئی
اور دور تک گھسٹتی چلی گئی۔ مرسڈیز برق رفتاری کے ساتھ بہت
آگے نکل چکی تھی حتیٰ کہ اس کی عقبی روشنیاں جلتی ہوئی کار کے
دھوئیں میں معدوم ہو گئیں۔
میں نے بوکھلا کر اپنی کار قریب ترین گلی میں گھما لی۔ وہ سب
جس طرح ظہور پذیر ہوا اس کی بنا پر تباہ ہونے والی کار کے دونوں
سواروں میں سے کسی کا زندہ بچنا محال نظر آ رہا تھا۔ مجھے اس امر
میں کوئی شبہ نہیں تھا کہ وان نے کوئی طاقتور دستی بم پھینک کر اس
کار کو تباہ کیا تھا۔
خالی الذہنی کے عالم میں کئی پیچ در پیچ گلیوں میں گھومنے کے بعد
مجھے خیال آیا کہ وان نے وہ سب میرے ہی لیے کیا تھا مگر مجھے حیرت
تھی کہ وہ خاموشی سے میرے پیچھے کیوں آیا تھا؟
مجھے امید تھی کہ حملہ آوروں کی کار کو تباہ کرنے کے بعد وان
کہیں اور جانے کے بجائے واپس اپنی قیام گاہ کا ہی رخ کرے گا
اس لیے میں نے بھی اپنی گاڑی واپسی کے راستے پر ڈال دی۔
میں نے سوچے سمجھے بغیر گلیوں میں فرار کی راہ اختیار کی تھی
اس لیے مجھے دوبارہ راستہ تلاش کرنے میں قدرے دشواری کا
سامنا کرنا پڑا اور جب میں واپس وان کی قیام گاہ پر پہنچا تو پورچ سے
ذرا آگے مرسڈیز نیم تاریکی میں پارک کی ہوئی تھی جیسے اسے کئی
دنوں سے وہاں سے نہ ہٹایا گیا ہو۔
میری آمد کی اطلاع پاتے ہی حبیب جیوانی بوکھلائے ہوئے
انداز میں برآمدے میں نکل آیا۔
"تت... تم واپس کیوں آئے ہو؟" اس نے قریب آتے ہی خوف
زدہ لہجے میں پوچھا۔
"یہ سب کیا ہوا تھا؟ میرے اعصاب شل ہو کر رہ گئے ہیں۔ وہ
لوگ کون تھے؟"
"وہ بلیک کنگ کے آدمی تھے جو موقع کی تلاش میں کسی نزدیک
گلی میں چھپے ہوئے تھے۔ میرے دو آدمی ان کی تلاش میں باہر نکل
رہے تھے انہوں نے یہاں ہی ایک کار کو تمہارے پیچھے روانہ
ہوتے دیکھا۔ واپسی پر مجھے خبر دی اور وان نے فوراً روانہ ہونے کا

ہوا تھا۔ جس کا ذکر ورا نے کیا تھا۔ مزے کی بات یہ ہے کہ جدید زین ”خلائی ٹیکنالوجی کے سہارے لائی جانے والی اس تباہی میں نبی آدم کی تکسیر تک نہیں پھوٹی“ یہ ورا کا ایک لا زوال کارنامہ ہے۔“

”یہ خبر کب اور کیسے ملی؟ کیا رپورٹ آئی ہے؟“ میں نے بے تابی کے ساتھ سوال کیا۔

”وہ ٹرک رشت لوت میں نصرت آباد کے قریب چھوڑ دیا گیا تھا۔ اس پر ہونے والا دھماکا اس قدر شدید تھا کہ ٹرک ادھ سوئی آتی چادر ریزہ ریزہ ہو کر سیکڑوں میٹر دور تک پھیل گئی۔ ٹرک اور ٹیلر کسی نازک کھلونے کی طرح تباہ ہو گئے۔ دھماکے کے وقت وہ ٹیلر کاروان کے ساتھ ہوتا تو دنیا کی کوئی طاقت اس کیمپ کو مکمل تباہی سے نہیں بچا سکتی تھی۔ دھماکے کی آواز میلوں دور تک سنی گئی تھی۔ یہ کہانی ہماری سرحد میں پہنچنے والے کاروان کے عملے نے سنائی ہے اور ایرانی فضائیہ نے اس تباہی کی تصدیق کی ہے۔“

”اس کا مطلب ہے کہ ان لوگوں کو بھی ادھوری تباہی کا علم ہو گیا ہوگا۔ وہ جھلا کر باقی کیمپ پر کوئی بہت بڑا فضائی حملہ بھی کر سکتے ہیں۔“ میں نے تشویش ظاہر کرتے ہوئے کہا۔

”اب شاید کچھ نہیں ہو سکتا۔ زمین پر وہ کاروان کمانڈوز اور اثر سوسائٹی جیسی کے محاصرے میں ہے۔ فضا میں لڑاکا طیاروں کی مسلسل پرواز یں جاری ہیں۔ کاروان کی نقل و حرکت خفیہ رکھی جا رہی ہے۔ جب ہماری طرف سے تخریب کاری کا امکان ظاہر کیا گیا تو ایرانی حکام کو ہمارے اندیشوں پر یقین نہیں آیا تھا۔ وہ سوچ بھی نہیں سکتے تھے کہ شہنشاہ کے درستانہ دور میں دی جانے والی امداد میں کوئی ہولناک کھیل کیا گیا ہوگا۔ اب ان کی بھی آنکھیں کھل گئی ہیں۔“

”لیکن ابھی بھی بلوچستان کی سرحد سے زندئی! کھوٹ تک کا طویل سفر باقی ہے۔“ ورا کی سنائی ہوئی لرزہ خیز کہانی کے درست ہونے کی اطلاع سنتے ہی میرا دل انجانے اندیشوں سے لرزنے لگا تھا۔

”ہنگامی طور پر یہ سفر مختصر کر دیا گیا ہے۔“ شاید غیر ارادی طور پر ظفر کی آواز دھیمی اور رازدارانہ ہو گئی ”اس معاملے میں شروع سے اب تک تمہارا کردار ناقابلِ فراموش رہا ہے اس لیے میں تمہاری بےتابی کی کشمکش کو سمجھ رہا ہوں۔ اسی لیے زبان کھول رہا ہوں کہ تم اب فکر نہ کرو۔ ماہرین ہنگامی بنیادوں پر صورتِ حال کو سنبھال رہے ہیں۔“

”لیکن کیسے؟ ٹیلروں کا وہ لشکر جہاں بھی رکے گا، تماشا بن جائے گا۔“ میں نے کہا۔

”ظفر کے قریب دیوار میں کنکریٹ کے بنے ہوئے زیرِ زمین اسٹوریجز سب خالی کرائے جا رہے ہیں۔ جدید ترین کرینیں اور لوڈر لفٹ ٹرک تیزی سے وہاں پہنچائے جا رہے ہیں۔ صبح کا اجالا ہونے سے پہلے زمین یہ سب نگل چکی ہوگی۔ ٹیلروں پر سے ریڈیکل مشینیں اور آلات ان ہی زیرِ زمین گوداموں میں اتارے جائیں گے اور ایرانی ٹیلر خالی ہونے کے ساتھ ہی بے ضرر بن کر واپس لوٹتے چلے جائیں گے۔ کچھ دن گزر جانے کے بعد اس تمام سازوسامان کو بڑے کارگو ٹیلروں کے ذریعے خاموشی کے ساتھ منزلِ مقصود پر پہنچا دیا جائے گا۔ کسی کو کانوں کان بھی علم نہیں ہو سکے گا کہ پاکستان میں داخل ہونے کے بعد یہ زبردست کھیپ کہاں غائب ہو گئی۔“

”یہ واقعی مناسب بندوبست معلوم ہوتا ہے۔“ میں نے اطمینان کا سانس لے کر کہا ”لیکن بلیو کراس رپل کے لیے تو یہ ساری تیاریاں پہلے سے مکمل ہو جانی چاہیے تھیں۔ اب بھاگ دوڑ کیوں ہو رہی ہے؟“

”سچی بات یہ ہے کہ ایرانیوں کی طرح ہمارے بعض اعلیٰ حکام بھی بلیو کراس رپل کی تباہی کے خطرے کو تخیل طرازی یا افواہ سے زیادہ اہمیت دینے کے لیے تیار نہیں تھے۔ یہ سب رشت لوت میں ٹرک اور ٹیلر کی تباہی کے بعد ہوا ہے۔ اس واقعے نے ہر طرف کھلبلی مچا دی ہے۔“

”سب کچھ اسی طرح پایۂ تکمیل کو پہنچ گیا جس طرح تم سوچ رہے ہو تو بہت بڑا کام ہو گا۔ جو لوگ خلائی اسٹیشنوں سے چھٹنے والے حساس ہتھیاروں سے کام لینے کے اہل ہیں وہ بوٹے پہناتے پر ہونے والی زمینی نقل و حرکت کا بھی سراغ لگا سکتے ہیں۔ ان سے تو کچھ بھی نہیں چھپایا جا سکے گا۔“

”اپنی سائنسی برتری کے سہارے وہ بہت کچھ کر سکتے ہیں لیکن پھر بھی سب کچھ کر گزرنا ان کے بس سے بھی باہر ہے۔ جب تک اس علاقے پر مستقل طور پر ایک مصنوعی سیارہ معلق نہ ہو وہ چوبیس گھنٹے ہر چیز کی نگرانی نہیں کر سکتے۔ ہمارے ذمے دار اپنی بساط کے مطابق سب کچھ کر رہے ہیں۔ اللہ کی مرضی ہے۔ ہمیں بہترین نتائج کی توقع رکھنی چاہیے۔ صبح ہونے تک پوری صورتِ حال واضح ہو چکی ہوگی۔“

اس وقت میرے ذہن میں بہت تیزی کے ساتھ پچوکنڈی کے قدیم اور تاریخی قبرستان کے کھنڈرات کے قریب ٹی کے ڈی ڈی! ولدار آنا کے ساتھ ہونے والی جان گسل جدوجہد ابھر آئی۔ ڈی ڈی نے اپنے دوست اور شریکِ کار اسرار رضوی کی مدد سے مجھے ایک سوچے سمجھے منصوبے کے تحت چوکنڈی کے علاقے میں لے گیا تھا کیونکہ ان دنوں چوکنڈی کے اطراف میں پھیلا ہوا وسیع و عریض علاقہ خلا میں موجود سیارچے کی زد میں تھا۔ وہاں جو کچھ بھی کھیل کھیلا گیا وہ اس سیارچے کی حساس آنکھوں کے ذریعے ”ڈاموں“ میں دور دور تک دیکھا گیا اور پھر جی لائنڈ نے ان زنجیرِ واقعات کی بنیاد پر آناً فاناً میں اپنے اگلے فیصلے صادر کیے جن میں ورا کا کراچی بھیجا جانا سرِفہرست تھا۔

لیکن اس نازک موقع پر میں نے ماضی کے ان تجربات کو بدشگونی سمجھتے ہوئے ان کا ذکر ہی گول کر دیا۔ وہ لمحات ایسے تھے کہ آدمی ہر طرف سے بے بس ہو کر بس دعاؤں اور معجزوں پر انحصار کرنے لگتا ہے۔ اس وقت میرا انگ انگ یہ دعا مانگ رہا تھا کہ کاش ایرانی کارواں کی باقی ماندہ گزرگاہ کسی جاسوس خلائی سیارے کی زد میں نہ آئی ہوئی ہو کیونکہ اسی ایک نکتے پر ہر چیز کی سلامتی کا دارومدار تھا۔

"تمہیں درست پڑھ رہا ہوں گا۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔

"میرا خیال ہے کہ اس معاملے میں میری اور تمہاری فکرمندی سب سے زیادہ ہے کیونکہ ہمیں علم ہے کہ ہم کن لوگوں سے مقابلہ کر رہے ہیں۔ دوسروں کے لیے متوقع خطرات کا ادراک کرنا ہی ناممکن ہے بلکہ اس ڈیل کے بعض ذمے داروں نے کارواں اپنی سرحد میں پہنچنے پر باقاعدہ جشن منایا ہے۔ ان کے خیالات میں سب ٹھیک ہو چکا ہے اور اب ٹرکوں کو ایک مقررہ مقام پر لے جا کر خالی کرنا باقی رہ گیا تھا۔ اگر رشید لوٹ کے دھماکے نے سنسنی اور افراتفری نہ پھیلائی ہوتی تو بہت پیچیدہ صورت حال سامنے آ سکتی تھی۔"

"اب اس معاملے پر مزید فکرمندی بے سود ہے۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا "یہ بتاؤ کہ وردا کی کیا خیر خبر ہے؟"

"میرے دل میں اس کی قدر و منزلت یک بیک بڑھ گئی ہے۔ میں تم سے شروع سے کہہ رہا ہوں کہ بظاہر وہ بہت گندی اور بگڑی ہوئی نظر آتی ہے لیکن اس کے اندر ایک اچھی لڑکی موجود ہے۔ ابھی تک اس کے بارے میں کہیں سے کوئی اطلاع نہیں ملی۔ میرا اندازہ ہے کہ وہ رشید لوٹ میں رہ کے جانے والے ٹریلر کا قصہ اس کے منطقی انجام تک پہنچانے کے لیے پیچھے رہ گئی ہوگی اور کل پرسوں تک واپس لوٹ آئے گی۔"

"اس کے بارے میں تمہارے ارادے مجھے اب بھی ڈانواں ڈول نظر آتے ہیں۔" میں نے گفتگو میں ہلکا پھلکا پن پیدا کرنے کی نیت سے مختصر سا ذکر کیا "ہو سکتا ہے کہ وہ بھی تمہیں رجھانے کے لیے اتنی تن دہی سے کام کر رہی ہو۔ اس کی کوئٹہ سے آنے والی فون کال خاصی معنی خیز تھی۔"

"میں کھلے ذہن کا آدمی ہوں۔" اس کی سنجیدہ آواز ابھری۔ "ایسا ہو بھی تو کون سا برا ہے۔ دنیا میں اس سے زیادہ بری عورتوں کی بھرمار ہے۔ وہ سب پوری عمر کسی کٹی ہوئی پتنگ ہی کی طرح نہیں چکراتی رہتیں۔ درمیانی عمر کو پہنچنے سے پہلے ہر عورت شدت کے ساتھ اپنا گھر بسانے کی آرزو کرنے لگتی ہے اور عموماً یہ آرزو پوری ہو جاتی ہے۔ اگر وردا بھی سنجیدہ ہو جاتی ہے تو اس میں کیا برائی ہے؟ میرے لیے تو اب وہ ایک ہیرو کا درجہ حاصل کر چکی ہے۔ ہم لوگ اپنے محسنوں کے بارے میں حد درجہ جذباتی ہوتے ہیں۔"

"ہم لوگوں سے تمہاری کیا مراد ہے۔ ہمارے پاکستانی تو ایسے نہیں ہوتے۔ آج کل تو اپنے محسن کی ٹانگ کھینچنے والے کو کامیاب آدمی قرار دینے کا رواج چل پڑا ہے۔" میں نے اسے چھیڑا۔

"ایسی حرکتیں وہی لوگ کرتے ہیں جو اپنی موت کو بھولے رہتے ہیں۔ میں حاضر اور ریٹائرڈ فوجیوں کی بات کر رہا تھا۔ یہ لوگ اپنے عمل اور ردعمل میں دوسروں سے بہت مختلف ہوتے ہیں جس کسی نے بھی ایک بار موت کو اپنے روبرو دیکھ لیا ہو اس کی کائنات ہی بدل کر رہ جاتی ہے۔ پھر ایک سچا فوجی تو ہر وقت موت کے زرد گھوڑے پر سوار رہتا ہے۔"

"خدا کے لیے وردا کے سامنے تعریفوں کے پٹارے نہ کھول بیٹھنا۔ وہ رہے سہے کام سے بھی جاتی رہے گی۔" میں نے بوکھلا کر کہا "تعریفوں کے بغیر ہی اس کا دماغ ساتویں آسمان پر رہتا ہے۔"

"تمہارا موڈ ہو تو ادھر چلے آؤ۔" اس نے جوابی ہنسی کے ساتھ کہا "آج تمہارے ساتھ باتیں کرنے کو طبیعت چاہ رہی ہے۔"

"ضرور چلا آتا لیکن طویل ڈرائیو کرری نے تھکا دیا ہے۔ اس کے علاوہ میں شغل میں بھی لگا ہوا ہوں۔ راستے میں کسی پولیس والے نے روک کر منہ سونگھ لیا تو مشکل کھڑی ہو جائے گی۔"

"میں آج تک یہ سمجھنے میں کامیاب نہیں ہو سکا کہ لوگ شراب کیوں پیتے ہیں۔ امتحان سے پہلے ہر میس میں بھی یہی سب ہوا کرتا تھا۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ عقل و خرد سے بیگانہ ہو کر تمہیں کیا ملتا ہوگا؟"

"اول تو میں اتنی نہیں پیتا کہ عقل و خرد سے ہاتھ دھو بیٹھوں۔ دوم یہ کہ میں اپنی اس بری عادت کی کوئی بھی تاویل دینا چاہتا ہوں نہ اس کا دفاع کرنا پسند کرتا ہوں۔ یہ ایک بری عادت ہے اور میں اس میں گرفتار ہوں۔ تم دعا کرو کہ مجھے اس سے چھٹکارا مل جائے۔"

"میں دعا کروں؟" اس کی تحیر زدہ آواز ابھری "تم کوشش نہیں کرو گے؟"

"سورج ڈھلنے کے ساتھ ہی میری مزاحمانہ کوششیں دم توڑ جاتی ہیں۔" میں نے بے بسی کا اعتراف کیا "اسی لیے تم سے دعا کا مطالبہ کر رہا ہوں۔"

"دراصل میں رجنی کے بارے میں بات کرنی چاہ رہا تھا۔" قدرے توقف کے بعد اس نے اچانک ہی موضوع بدل دیا "شری مان سنگھ کے جہنم واصل ہونے کے بعد ہمارے لیے اس کا کیا مصرف رہ گیا ہے؟"

"فی الحال اسے رہا کرنے کی غلطی بھی نہ کرنا۔" میں نے بوکھلا کر کہا "شری مان کی موت کا واقعہ تازہ ہے۔ رجنی کی رہائی سے اس معاملے میں نت نئے پہلو نکل آئیں گے۔ اس کے بیانات صورت حال کو بگاڑ کر رکھ دیں گے جب شری مان سنگھ کا معاملہ ٹھنڈا ہو جائے تو اسے ملک سے باہر بھجوا کر فرار کر دینا۔ وہ لاکھ شور مچاتی

ہے لیکن یہ ثابت نہیں کرسکے گی کہ اسے پاکستان میں قید رکھا گیا تھا۔"

"بعض اوقات تم واقعی بہت دور کی کوڑی لانے ہو!" وہ بے اختیار کہہ اٹھا۔

اس سے ادھر ادھر کی باتیں کرکے میں نے فون کا سلسلہ منقطع کردیا۔

میں نے اس سے ذکر نہیں کیا تھا لیکن مجھے یاد تھا کہ ویرا نے روانگی سے پہلے یہ امکان ظاہر کیا تھا کہ اسے ہدایت ملی تو وہ ایران میں اپنا مشن سرانجام دینے کے بعد، وہیں سے امریکا یا کسی اور منزل کی طرف نکل جائے گی۔ ایران سے اس کی پاکستان واپسی کا امکان خاصا موہوم تھا۔

دوسری طرف مافیا کے ڈان نمری نے اپنے اگلے پروگرام کا ذکر کرکے مجھے پریشان کردیا تھا۔ مجھے اپنی بہت زیادہ فکر نہیں تھی۔ میں بلیک کلاز اور کوانگ فو کی ملاقات سے پیدا ہونے والے اثرات کا بخوبی مقابلہ کرسکتا تھا۔ میرے لیے اہم ترین بات یہ تھی کہ بلیک کلاز کے مکاؤ پہنچنے سے پہلے غزالہ وہاں سے نکل آئے۔ اگر وہ بلیک کلاز کے پہنچنے تک مکاؤ ہی میں پھنسی رہتی تو اس کے لیے خاصی پیچیدگیاں پیدا ہوسکتی تھیں۔

اس معاملے میں ویرا کی ذات بہت اہم ثابت ہوسکتی تھی۔ وہ کوانگ فو کی منہ بولی بیٹی تھی اور ضد کرکے بھی اس سے اپنی بات منوانے کی صلاحیت رکھتی تھی۔ اگر سلطان شاہ کی کوششوں کے نتیجے میں، غزالہ کوانگ فو پر اپنے اعتماد کا اظہار کرچکی تھی تو ویرا کی محض ایک فون کال پر اسے مکاؤ سے روانہ کیا جاسکتا تھا۔

ویرا ایران میں اپنا کام بحسن و خوبی مکمل کرچکی تھی۔ ٹی والوں نے اسے ہتھیاروں کی کھیپ میں نصب "تباہ کن ڈیوائس" کو متحرک کرنے کا کام سونپا تھا جو اس نے پورا کردیا تھا۔ ہم نے اس سے ایک ٹرک کے علاوہ باقی آلات اور سازوسامان کو بچانے کا مطالبہ کیا تھا۔ ویرا نے ہماری خواہش بھی پوری کردی تھی۔ اس مرحلے پر میں اپنی اس خواہش پر قابو نہیں رکھ سکا تھا کہ ویرا ایران سے فارغ ہوکر کراچی چلی آئے۔

وہ کراچی آجاتی تو اس کے ذریعے بلیک کلاز، کوانگ فو اور غزالہ کی الجھی ہوئی گتھی بہت آسانی اور خوش اسلوبی کے ساتھ سلجھ سکتی تھی لیکن انسان صرف خواہشیں ہی کرسکتا ہے۔ ان کا پورا ہونا یا نہ ہونا کاتب تقدیر کے اختیار میں ہوتا ہے۔ انسان کی خواہش اور کاتب تقدیر کی رضا کے درمیان پائے جانے والے فرق ہی کو حسرت کہا جاتا ہے اور ان حسرتوں سے صدمے اور غم جنم لیتے ہیں۔ زندگی کے غموں سے بس وہی لوگ بے نیاز رہتے ہیں جو اپنی خواہشات کو بالکل فنا کرکے، اپنی زندگی کاتب تقدیر کے فیصلے کے مطابق گزارنے کا حوصلہ لیتے ہیں۔ اس کی رضا کے آگے سر جھکا کر اپنے نفس فراموش کرنے والے ولی، قطب اور ابدال تو ہوسکتے ہیں لیکن ایک عام آدمی نہیں، جب کہ میں ایک معمولی سا انسان تھا۔ میں اپنی چھوٹی چھوٹی خواہشات اور آرزوؤں کے حصول میں شب و روز سرگرداں رہنے کا عادی ہوگیا تھا۔ اور اسی وجہ سے ہر وقت فکر، تشویش، غم اور اضطراب میں گھرا رہتا تھا۔

اس وقت ویرا کا کہیں پتا نہیں تھا، غزالہ ہانگ کانگ یا غالباً مکاؤ میں پھنسی ہوئی تھی، میرا دل اس کا طلب گار تھا اور میں اس کی طرف سے بہت زیادہ فکر مند تھا۔

میں نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالی تو وہ چند منٹ بعد رات کے بارہ بجانے والی تھی۔ اس اعتبار سے ہانگ کانگ اور مکاؤ میں صبح کے چار بجے کا عمل ہونا چاہیے تھا۔ وہ ایسا وقت تھا جب نیند کا خمار گہرا ہوتے ہوئے اپنی انتہا کو پہنچا ہوا ہوتا ہے اور بے خوابی کے دائمی مریض بھی چند گھڑی کو سولیتے ہیں۔ میں نے ایسے نامناسب وقت پر فون کرنے کا ارادہ ملتوی کردیا۔

ڈون کوانگ فو کی غیر حاضری میں اس کا عملہ شاید رات کے مخصوص اوقات میں آرام کرنے کے لیے فون بورڈ بند کردیتا تھا۔ ڈون کی موجودگی میں ایسا ہونے کا امکان نہیں تھا لیکن پھر بھی اونگھتے ہوئے کسی فرد سے خوش دلی کی امید نہیں کی جاسکتی تھی جب کہ غزالہ کا کھوج لگانے کے لیے مجھے دوسری جانب والوں کے بھرپور تعاون کی ضرورت تھی۔ اس کے بغیر مجھے غزالہ کے بارے میں کوئی اطلاع نہیں مل سکتی تھی۔

میں نے بستر پر دراز ہوکر دو تین گھنٹے تک سونے کی بہت کوششیں کیں لیکن پلک تک جھپکانے میں کامیاب نہیں ہوسکا۔ نیند میری آنکھوں سے کوسوں دور تھی۔ اعلیٰ قسم کی اسکاچ کا خمار بھی نیند کی حسین دیوی کو رام کرنے میں کامیاب نہیں ہوسکا تھا۔ میں اپنے اردگرد کے حالات کے بارے میں سوچتا ہوا مسلسل سگریٹیں پھونکتا رہا۔ اسی سے ذرا ہی میں دو بج گئے اور میں نے آخر کار بستر چھوڑ دیا۔

نیم گرم پانی کی تیز دھاروں میں غسل کرنے اور پھر تیز کافی کا ایک کپ معدے میں منتقل کرنے کے بعد میں فون پر آگیا۔ اس وقت پونے تین بج رہے تھے۔ باہر گہرے سناٹے کا راج تھا لیکن مکاؤ میں یقیناً رات کا سحر ٹوٹ چکا تھا۔

نمبر ملنے کے بعد ڈون کوانگ فو کے محل کے احمقانہ احتیاطی نظام سے گزرنے کے بعد جب ریسیور پر ڈون کی سیکرٹری کی تروتازہ اور شستہ سا آواز سنائی دی تو میں نے سکون کا سانس لیا۔

"تم ذیشان بول رہے ہو نا؟" اس نے اپنے سلام کا جواب دیتے ہوئے... میری آواز پہچان لی تھی۔

"ہاں! میں نے پچھلے تین چار گھنٹے کسی ناک انتظار میں گزارے ہیں۔ مجھے اپنی تشویش سے کہیں زیادہ تمہاری نیند عزیز تھی۔" میں نے اس کا موڈ خوشگوار رکھنے کی نیت سے کہا۔

"میں ساری رات فون پر موجود تھی۔" اس کے بے پروایانہ

جواب سن کر مجھے حیران کر دیا "ذوران کی غیر حاضری میں 'میں' نے ایک دو مرتبہ رات کو فون بند کر دیا تھا۔ اس کی موجودگی میں تو ایک لمحے کے لیے بھی فون بند کرنے کا تصور نہیں کیا جا سکتا کیونکہ وہ اپنے محل سے شاذ و نادر ہی باہر نکلتا ہے اور سارے کام فون پر سر انجام دیتا ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ ذوران واپس مکاؤ پہنچ چکا ہے؟" میں نے مسرت آمیز حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"میری کسی بات کا کوئی مطلب نکالنے کی کوشش نہ کرو۔ میں نے تمہیں ایک عام سی بات بتائی ہے۔" اس نے تیز لہجے میں فوراً ہی میری بات کی تصحیح کرتے ہوئے کہا۔

"چلو، تو اب مجھے بتا دو کہ ہانگ کانگ کی کیا خبریں ہیں؟ میرا ڈیڈی کہاں ہے؟"

"مجھے افسوس ہے کہ مجھے اس بارے میں تم سے کوئی بات کرنے کی اجازت نہیں ہے۔" اس کی آواز میں اچانک ہی سرد مہری اور بے رخی پیدا ہو گئی۔

"کیا یہ ذوران کی ہدایت ہے؟" میں نے بے اختیاری کے ساتھ سوال کیا۔

"اس کے محل کے ملازمین صرف اسی کے احکام کی پابندی کرتے ہیں۔ دوسروں کو اس انتظام میں دخل انداز ہونے کی کوئی اجازت نہیں ہے۔" اس کی آواز میں بے اعتنائی برقرار تھی۔

"یعنی ذوران اپنے محل میں واپس پہنچ چکا ہے؟ جبھی تو اس نے تمہیں یہ پابندی ہوگی؟"

"قطعی ضروری نہیں۔" اس مرتبہ اس کی آواز میں روکھائی کے ساتھ سختی بھی عود کر آئی "وہ پابندی نہیں تھا۔ اپنے ہوٹل کے کمرے میں محصور تھا۔ وہ جب چاہتا وہاں سے اپنے محل فون کر سکتا تھا۔"

ستائیس سالہ چینی لڑکی کے اس رویے نے مجھے ہیجان اور سنسنی میں مبتلا کر دیا۔ اس کا انداز بالکل ہی بدلا ہوا تھا۔ پہلے وہ مجھے پل پل کی خبریں دے رہی تھی اور اب یہ تک بتانے کی روادار نہیں تھی کہ کوانگ فو اس وقت کہاں تھا۔

اس نے اپنے آخری فقروں میں کوانگ فو کی ہوٹل میں نظر بندی کے بارے میں 'ماضی' کا صیغہ استعمال کیا تھا جس کا مطلب تھا کہ ذوران کو اس ناپسندیدہ حصار سے نجات مل چکی تھی۔ وہ اس قدر کاہل الوجود آدمی تھا کہ پولیس کا محاصرہ ختم ہونے کے بعد اپنے پُرتعیش محل کے علاوہ کہیں اور جانے کی ہمت ہی نہیں کر سکتا تھا۔ وہ یقینی طور پر اپنے محل میں واپس آ چکا تھا لیکن کسی مصلحت کی وجہ سے وہ خبر مجھ سے چھپائی جا رہی تھی۔ اس عورت کے خشک رویے کے پیشِ نظر میں نے اس سے بحث کرنے کا ارادہ ترک کر دیا۔ میں اس سے ماضی کے صیغے کا ذکر کرتا تو وہ چڑ کر بات کرنے سے بھی انکار کر سکتی تھی۔

اسی لمحے میرے ذہن میں اچانک ایک ہولناک دھماکا ہوا اور مجھے اپنی نسوں میں گرہیں سی پڑتی ہوئی محسوس ہونے لگیں۔

میرے لیے وہ امکان بہت لرزہ خیز تھا۔

مجھے شبہ ہوا کہ کہیں ژان فری اپنے پروگرام کے سلسلے میں کوانگ فو کو فون نہ کر بیٹھا ہو۔ اگر اس نے میرے بارے میں کوانگ فو کو کوئی اشارہ بھی دے دیا تھا تو وہ میری طرف سے بھڑک سکتا تھا۔ شاید اسی وجہ سے اس نے اپنی سیکرٹری کو مجھ سے کھلی کھلی باتیں کرنے سے روک دیا تھا۔

اس بدترین امکان کو اپنے ذہن میں رکھتے ہوئے میں نے نہایت محتاط لہجے میں کہا "تم ٹھیک کہہ رہی ہو۔ مجھے ذوران کی نقل و حرکت کے بارے میں اس قدر متجسس ہونے کا کوئی حق نہیں ہے۔ البتہ میں غزالہ اور اپنے ساتھی کے بارے میں بہت بے چین ہوں۔ وہ دونوں کہاں اور کس حال میں ہیں؟"

"اب تم نے کچھ قاعدے کی بات کی ہے" میرا جملہ کارگر ثابت ہوا "ان دونوں کے بارے میں تم سے کوئی بات نہیں کی جائے گی۔ ذوران کی منہ بولی بیٹی فون کرے گی تو وہ خود اس سے بات کرے گا۔"

"لیکن اس سے پہلے تم مجھ سے بات کرتی رہی ہو۔ ذوران کی منہ بولی بیٹی خود مجھے اعتبار دے کر گئی تھی۔ تمہیں معلوم ہے کہ وہ کسی لمبے سفر پر نکلی ہوئی ہے۔ میں اب اسے کہاں سے پیدا کروں۔"

"اس کی واپسی کا انتظار کرو! یہ تمہارا مسئلہ ہے جو ہم میں سے کسی نے پیدا نہیں کیا۔" اس نے تنکا سا جواب دے دیا "لیکن میں تمہیں اتنا ضرور بتا دوں کہ اس لڑکی نے ذوران کی جو توہین اور تذلیل کرائی ہے اس پر وہ بہت زیادہ مشتعل ہے۔ اسے اس بات کا بھی دکھ ہے کہ بات بگڑ جانے کے باوجود اس کی منہ بولی بیٹی نے ہانگ کانگ پہنچنے کی زحمت نہیں کی اور اپنے کسی نوکر کو بھیج دیا۔ دن رات اپنے محل میں بسر کرنے والا ذوران ریٹا کے ایک اشارے پر مکاؤ سے ہانگ کانگ کے لیے چل پڑا تھا لیکن ریٹا کا جوابی رویہ مایوس کن تھا۔ اب وہ خود ریٹا سے ہی بات صاف کرے گا۔"

اس کی یہ کہانی سن کر میری جان میں جان آئی۔ مکاؤ والوں کی سرد مہری میں نیتی کار کا کوئی عمل دخل نہیں تھا۔ وہ خالص کوانگ فو کی انا کا معاملہ تھا۔ اس کی دانست میں غزالہ نے اس کی سُبکی کرائی تھی۔ جب وہ پولیس کے نرغے میں آ گیا تو ریٹا نے مڑ کر اس کی خبر نہیں لی۔ وہ ریٹا سے ناراض تھا اور دل کھول کر اس کی گوشمالی کیے بغیر غزالہ یا سلطان شاہ کے بارے میں کسی سے کوئی بات کرنے پر آمادہ نہیں تھا۔

اس کہانی سے یہ پتا نہیں چلتا تھا کہ غزالہ اور سلطان شاہ کا کیا حشر ہوا تھا لیکن وہ صورت حال ہر اعتبار سے قابلِ فہم تھی جس کا کوئی نہ کوئی توڑ نکالا جا سکتا تھا۔

"ذوران کا غصہ اپنی جگہ بجا ہے لیکن تمہیں معلوم ہے کہ ریٹا سفر پر نکلی ہوئی ہے۔ وہ ہانگ کانگ کیسے پہنچ سکتی تھی۔ اس کے تو فرشتوں کو بھی علم نہیں کہ غزالہ نے ذوران کی تحویل میں جانے سے انکار کر کے اسے مشکل میں ڈال دیا تھا۔" میں نے قدرے توقف

بیدا اسے سمجھانے کی کوشش کی "تم زدان کو اس پورے کیس
سے الگ کر دو تو وہ بھی اتنا برہم نہ ہوتا۔"
تم بھول رہے ہو کہ میں زدان کی مشیر نہیں" اس کی سیکریٹری
ہے جب غصے میں بپھر کر چنگھاڑتا ہے تو اس کے محل کے پالتو
ہی دہشت زدہ ہو کر کونوں کھدروں میں چھپتے پھرتے ہیں۔
سے سمجھانے کی کوشش کرتی تو وہ اسی وقت میری ٹانگیں چیر کر
دو حصوں میں تقسیم کر دیتا۔"
زدان زانگ تو کیا وہ کردار کتنی بہت بھیانک تھی جس میں
ضرورت سے زیادہ درندگی کا عنصر غالب تھا لیکن غصے میں ہر شخص
اپنی سطح سے کافی نیچے گر جاتا ہے۔ اس کا اصل روپ اس
وقت سامنے آیا تھا جب اس نے ویرا کی فرمائش پر ایک نرم دل
کی طرح بذات خود ہانگ کانگ جانے کا ارادہ کیا تھا۔ وہ اسے
اپنے گاہک بالا دست آدمی تھا۔ اس نے چھ ہوں جیسا سختی وجود
دیوالے ہانگ کانگ پولیس کے سپاہیوں کی زیر دستی صرف اس
برداشت کی تھی کہ ان کے جسموں پر برطانوی راج کی فرائم کی
ہوئی وردیاں منڈھی ہوئی تھیں۔ اس گرداب سے باہر نکلنے کی
بات کرنا بہت بڑا قابل فہم تھا۔
ایک اچھی بات یہ تھی کہ گوانگ تو کی سیکریٹری ایک طرف
اپنے آقا کی نقل و حرکت کے بارے میں مجھے کچھ بھی بتانے پر آمادہ
نہیں تھی لیکن دوسری طرف باتوں کی روانی میں بہہ کر بالواسطہ طور
پر اس بات کا بھی انکشاف کر دیا تھا کہ زدان پولیس کی نگرانی سے نکل کر مکاؤ
جا چکا ہے اور یہ بہت بڑا اہم نکتہ تھا۔
میں نے اسے اس کی بے وقوفی کا احساس دلانے کا ارادہ
ترک کر دیا۔ اسے نیچے دار باتوں میں الجھا کر میں غزالہ اور سلطان
کے بارے میں کچھ نہ کچھ معلومات اگلوا سکتا تھا۔
"پھر زدان سے میری ہی بات کرا دو!" میں نے لجاجت بھری آواز
میں کہا "تمہیں اندازہ نہیں کہ میں غزالہ کی طرف سے کس قدر
پریشان ہوں۔ اس کی وجہ سے میں کئی راتوں سے مسلسل جاگ رہا
ہوں۔"
"تم اس کے عاشق معلوم ہوتے ہو۔" اس کا فوری تبصرہ
قطعاً بے ساختہ تھا "میں تمہاری پریشانی کا اندازہ لگا سکتی ہوں
لیکن زدان کی ہدایات سے انحراف کرنا میرے بس سے باہر ہے۔
میں تمہیں بتا چکی ہوں کہ وہ اس بارے میں ویرا کے علاوہ کسی سے بات نہیں کرے
گا۔"
"مجھے یہ فکر کھائے جا رہی ہے کہ وہ بے چاری نہ جانے کہاں
ہوگی۔ زدان کی پرورش بہت نازو نعم کے ساتھ ہوئی ہے۔ حوالات کی
سختیاں اور حالات چند ہی روز میں اس کا کام تمام کر دیں گی۔"
میں اسے اپنے ردعمل کے اظہار کا موقع دینے کے لیے
خاموش ہوا لیکن وہ کچھ نہ بولی۔ اس کی خاموشی میرے لیے معنی خیز
تھی۔ اس کا مطلب تھا کہ برف پگھلنے کا عمل شروع ہو چکا تھا۔
میں نے دوبارہ بولنا شروع کر دیا "باغ میں کھلے ہوئے نرم و

نازک پھول کو اگر تم دلدل میں ڈال دو تو دلدل کی تمازت سے وہ چند
ہی سیکنڈ میں کملا جائے گا۔ حوالات میں پائے جانے والے
حشرات الارض نے اس کو بیمار اور زخمی کر دیا ہوگا۔ اگر فوری طور
پر اس کی خبر گیری نہیں کی گئی تو پھر دنیا کی کوئی طاقت اسے دوبارہ
زندہ نہیں کر سکے گی۔ تم صرف ایک بار زدان سے میری بات
کرا دو!"
"میں زدان سے تمہاری بات نہیں کرا سکتی" اس کے لہجے میں
کھلی بے اعتنائی کی جگہ ہلکی سی نرمی پیدا ہو گئی "لیکن میں تمہیں
اتنا یقین دلا سکتی ہوں کہ وہ بالکل صحت مند اور تر و تازہ ہے۔ اس
کے بارے میں تمہارے تفکرات بالکل بے بنیاد اور بے سود ہیں۔"
"اس یقین دہانی پر میں تمہارا شکر گزار ہوں۔" میں نے دل
ہی دل میں "وہ مارا" کا نعرہ لگا کر والہانہ انداز میں کہا "لیکن مجھ پر
رحم کھا کر یہ بھی بتا دو کہ تم نے اسے کب اور کہاں دیکھا ہے؟"
میرا یہ سوال قطعی غیر ضروری تھا۔ وہ عورت اپنے فرائض
منصبی کے سلسلے میں شب و روز زدان کے محل ہی میں رہتی تھی اس
لیے یقینی بات تھی کہ اس نے غزالہ کو بھی وہیں دیکھا ہوگا لیکن میں
اپنے دل و دماغ پر سے بوجھ ہٹنے کے بعد" اسے پوری طرح گھیرنے پر
تل گیا تھا۔
"اب میرے لہجے شواہد پیدا کرنے کی کوشش مت کرو!"
اس کی آواز میں خفگی آ گئی "میں نے جو کچھ بتایا ہے" وہ تمہارے
سکون کے لیے کافی ہونا چاہیے۔"
"لیکن اس کی واپسی کے لیے میں کیا کروں؟ کہاں جاؤں؟"
میں نے ایک بار پھر اضطراری لب و لہجہ اختیار کرتے ہوئے فریاد
کے انداز میں کہا "وہ کب تک اسی طرح دربدر کی ٹھوکریں کھاتی
رہے گی؟"
"اس کی واپسی کے لیے تمہیں ویرا کو تلاش کرنا پڑے گا۔
زدان تم سے ہرگز بات نہیں کرے گا۔"
"میں ویرا اور غزالہ کی غلطیوں پر اس کے پیر پکڑ کر معافی
مانگنے کے لیے تیار ہوں۔" میں نے پورے خلوص اور نیک نیتی کے
ساتھ اپنے ارادے کا اظہار کیا "لیکن میں ویرا کو کہاں سے
لاؤں؟"
"فون پر کچھ بھی نہیں ہو سکتا۔" اس نے اکتائے ہوئے انداز
میں اپنا فیصلہ صادر کر دیا "اگر ویرا سے رابطہ ہونا اسی قدر دشوار
ہے اور تم انتظار نہیں کر سکتے تو پھر مکاؤ آ کر زدان سے ملنے کی کوشش
کرو۔ ہو سکتا ہے کہ اسے تم پر رحم آ جائے۔ اس کے علاوہ کوئی تیسرا
راستہ نہیں ہے۔"
میں نے خوشامدانہ انداز میں مزید بات بڑھانے کی کوشش کی
لیکن اس نے دوسرے نمبر پر کال کا عذر کرتے ہوئے فون بند کر دیا
اور میں نے بھی سلسلہ منقطع کر دیا۔
وہ عورت اول درجے کی بے وقوف تھی یا پھر دیدہ و دانستہ
میری مدد کرنے کی کوشش کر رہی تھی کیونکہ اس سے ہونے والی

گفتگو ہر اعتبار سے نتیجہ خیز ثابت ہوئی تھی۔ اس نے میرے کسی سوال کا براہ راست جواب نہیں دیا تھا لیکن اس کی گفتگو میں میرے ہر سوال کا جواب پنہاں تھا۔ صرف سلطان شاہ کا مسئلہ باقی رہ گیا تھا لیکن فون کا سلسلہ منقطع ہو جانے کی وجہ سے مجھے اس کے بارے میں کچھ پوچھنے کا موقع ہی نہیں مل سکا تھا۔

یہ بات تو تقریباً طے ہو گئی تھی کہ کوانگ فو غزالہ سمیت ہانگ کانگ سے نکلنے میں کامیاب ہو گیا تھا اور اسے اپنے ساتھ مکاؤ لے آیا تھا۔ وہ غزالہ اور ورما سے برہم تھا۔ اس لیے اغلب امکان یہ تھا کہ اس نے غزالہ کو اپنے وسیع و عریض محل کے ہی کسی حصے میں قید کر دیا ہو۔

میرا اندازہ تھا کہ سلطان شاہ بھی غزالہ کے ساتھ کوانگ فو کی برہمی اور عتاب کا نشانہ بنا تھا اور غزالہ کے ساتھ ہی کوانگ فو کی قید میں تھا۔ اگر وہ غزالہ سے الگ اور اپنی مرضی کا مالک ہوتا تو رات بھر میں کسی بھی وقت مجھے فون کر کے تازہ ترین صورت حال سے باخبر ضرور کرتا۔

صورت حال بہت غیر متوقع طور پر تبدیل ہوئی تھی۔ ایک طرف نینسی کاؤ مکاؤ جانے کے لیے تیار بیٹھا ہوا تھا اور دوسری طرف حالات مجھے بھی اسی سمت دھکیل رہے تھے۔ پریشان کن بات یہ تھی کہ ہم دونوں ہی مکاؤ میں کوانگ فو سے ملنے کے متمنی تھے۔ ہم میں سے جو بھی اس تک پہلے پہنچ جاتا وہ کوانگ فو کی ہمدردیاں سمیٹ لینے میں کامیاب ہو جاتا اور بعد میں جانے والے کو ناکامی کے سوا کچھ ہاتھ نہ آتا۔

میری پریشانی یہ تھی کہ اگر میں کوانگ فو تک دیر سے پہنچتا تو نہ صرف غزالہ کی رہائی خطرے میں پڑ سکتی تھی بلکہ میں خود بھی کوانگ فو کا قیدی بن سکتا تھا۔ مجھے اس بارے میں ذرا بھی شک و شبہ نہیں تھا کہ کوانگ فو مجھے پکڑنے کے بعد براہ راست جی او جیز کے حوالے کر دیتا جس سے نرمی کی کوئی امید نہیں تھی۔

اس روح فرسا خطرے کے باوجود میں غزالہ کو غیر معینہ مدت تک کوانگ فو کی قید میں نہیں چھوڑ سکتا تھا۔ ان کٹھن لمحات میں مجھے ایک بار پھر ورما بہت شدت کے ساتھ یاد آئی۔ ورما موجود ہوتی تو میں خود سامنے آئے اور کوئی سنگین خطرہ مول لیے بغیر غزالہ کو کوانگ فو کے چنگل سے نکال سکتا تھا۔

میرے پاس "میرے اصل نام سے بنا ہوا وہ پاسپورٹ موجود تھا" جس کی مدد سے میں پاکستان میں داخل ہوا تھا۔ ابتدا میں خود کو شکاری کتوں کے حملوں سے بچائے رکھنے کے لیے میں نے اس پاسپورٹ کو خیرباد کہہ دینے کا فیصلہ کر لیا تھا لیکن نئے حالات میں وہ پاسپورٹ محفوظ تھا۔

پاسپورٹ اس وقت بھی قابل استعمال تھا۔ میں فوری طور پر کسی بھی ائیرلائن کا دو طرفہ ٹکٹ خرید کر ہانگ کانگ روانہ ہو سکتا تھا کیوں کہ وہاں ائیرپورٹ پر ہی ویزا دینے کا موثر نظام رائج تھا۔

میں شہر بلکہ ملک سے روانگی کا ارادہ لیے بیٹھا تھا لیکن یہ سوچ کر میرا دل اداس ہو گیا کہ میرے گرد و پیش میرا کوئی ایسا ہمدرد اور غمگسار موجود نہیں تھا جسے میری روانگی کی ذرا سی بھی فکر ہوتی۔

لے دے کر ایک جہانگیری میرا دوست رہ گیا تھا لیکن وہ بھی اب اپنی چھوٹی سی دنیا میں مگن رہنے کا عادی ہو گیا تھا۔ میں اسے فون کر کے اپنی روانگی کی اطلاع دیتا تو وہ یقیناً پوری فکر مندی کے ساتھ فلیٹ پر دوڑا چلا آتا اور شاید مجھے ائیرپورٹ تک چھوڑنے بھی جاتا لیکن میں اسے الجھانے کا کوئی ارادہ نہیں رکھتا تھا۔

دوسرا "اسپیشل ٹاسک فورس" کا ظفر تھا۔ وہ میرا دوست نہیں تھا لیکن ہمدرد ضرور تھا۔ اسے غزالہ اور سلطان شاہ کی ہانگ کانگ میں موجودگی کا بھی علم تھا اس لیے اس سے بات کرنے میں کوئی حرج نہیں تھا۔

میرے جانے کی اطلاع اس کے لیے حیرت ناک ثابت ہوئی تھی جس پر مجھے وضاحت کرنی پڑی کہ ورما نے مکاؤ روانگی سے پہلے غزالہ کو پولیس کے چنگل سے تو آزاد کرا لیا تھا لیکن کچھ غلط فہمیوں کی وجہ سے اسے مکاؤ میں روک لیا تھا۔ ان غلط فہمیوں کے ازالے کے لیے میرا فوری طور پر مکاؤ پہنچنا ناگزیر ہو گیا تھا۔

ظفر کو اس معاملے میں ٹی اور اخبار والوں کے پیچیدہ الجھاؤ کا کوئی علم نہیں تھا لیکن میں اپنے اس سفر کے بارے میں فکر مند تھا۔ ایک طرف ٹی کا آئی مین تھا اور دوسری طرف بابا کاہان۔ اس وقت تک وہ دونوں ہی میرے دوست اور بہی خواہ بنے ہوئے تھے۔ آئی مین نے غزالہ کی مدد کی تھی۔ بابا کاہان نے پچھلی رات ہی کو چلتی کار سے حملہ کرنے والے دو بدمعاشوں کو جہنم واصل کیا تھا مگر مجھے کوئی اندازہ نہیں تھا کہ میرے مکاؤ پہنچنے پر کیا صورت حال رونما ہونے والی تھی۔

ان دونوں میں سے کوئی بھی یا دونوں ہی اچانک میرے خون کے پیاسے بن سکتے تھے۔

میں جانتا تھا کہ ہانگ کانگ میں دنیا بھر کا سامان تعیش ارزاں داموں پر دستیاب ہوتا ہے لیکن سامراجی حکومت کے سخت کنٹرول کی وجہ سے وہاں کھلے بازاروں میں ہتھیاروں کی خرید و فروخت ممنوع تھی۔

نیلے پانیوں پر تیرتے ہوئے پُرتعیش بجروں اور بڑے بڑے جہازوں میں پورے فرعونی ٹھاٹھ باٹھ کے ساتھ محو طرب رہنے والے عالمی اسمگلروں کی اور بات تھی جو بحیرہ چین کے تفریحی ماحول میں کروڑوں کی مالیت کے غیر قانونی ہتھیاروں کی اسمگلنگ کے سودے طے کرتے تھے اور ان کے ایک پیغام پر بین الاقوامی سمندر میں گشت کرتے ہوئے ہتھیاروں سے بھرے ہوئے بحری جہازوں کے راستے تبدیل ہو جایا کرتے تھے۔

وہ بڑے سوداگر میرے لیے بے فیض تھے۔ میری صرف اتنی سی خواہش تھی کہ جب میں مکاؤ میں قدم رکھوں تو میرے پاس اپنے دفاع کے لیے کوئی نہ کوئی ہتھیار ضرور ہو تاکہ میں بے بسی میں نہ مارا جاؤں۔

نے اپنا ڈر وسکی ظفر کو سنایا تو اس نے فوراً ہی بڑے پور ایک جو کاروسٹول کی پیش کش کی جسے سامان میں چیک کر کے طیارے کے عملے کے حوالے کر دیا جاتا تو روک ٹوک کا کوئی امکان نہیں تھا۔

"اور اگر میں اپنا ہی ریوالور لے جانا چاہوں؟" میں نے ہیم گن کے لیے نہج پوچھا۔

"وہ بھی اسی طرح لے جا سکتے ہو۔ یہاں کوئی نہیں پوچھے گا۔ وہاں لائف میں چیک کر لیے گئے تو پریشان ہو جاؤ گے۔" اس نے لہجے میں جواب دیا۔ "سنا ہے کہ مکاؤ میں ہتھیار رکھنے اور لے جانے ... ہیں۔"

"لیکن مکاؤ میرے لیے نئی جگہ ہو گی۔ اس شہر کی خرابات کے بارے میں سنا تو میں نے بھی بہت کچھ ہے لیکن ادھر جانے کا یہ پہلا اتفاق ہو گا۔ خیر میں یہ سمجھوں گا کہ کیا کر سکتا ہوں۔"

ظفر سے گفتگو بے سود رہی لیکن میں نے ہیم گن ساتھ لے جانے کا ارادہ کر لیا۔ میرے خیال میں 'مکاؤ' کا اہم ترین نکتہ یہ تھا کہ اس میں کوئی گولی یا بارودی میگزین وغیرہ استعمال نہیں ہوتا تھا۔ لیزر بیم خارج کرنے والے اس ہولناک ہتھیار کو ڈاکٹری بلکہ پیشہ ورانہ استعمال کا کوئی خاص اوزار قرار دے کر بچایا جا سکتا تھا۔

میں نے … نظریں ڈال کر ... کے کپڑوں اور ہیم گن کے ساتھ وہاں سے نکل کھڑا ہوا۔

میرے اگلے چند گھنٹے شہر میں ادھر اُدھر بھاگتے ہوئے گزرے۔ اس دوران میں نے ٹکٹ بنوانے کے علاوہ سامان رکھنے کے لیے بریف کیس سے بڑا ایک سوٹ کیس اور ہیم گن کو لپیٹنے کی ضرورت کے تحت اپنے لیے کچھ کپڑے خریدے۔ ایک بجے سے پہلے ائیرپورٹ پہنچ گیا۔

سوٹ کیس کو ایکس رے مشین سے گزارنے پر بھی کسی نے کچھ نہیں پوچھا تو مجھے احساس ہوا کہ ناقل بائیوں میں آنے کے بعد ہی ذہنی امتیازات بھی اپنا مفہوم اور مصرف کھو بیٹھتی ہیں۔ ایک طرف تو مافی غنڈے ہماری ایجنسی کو فنی انداز میں خراج تحسین پیش کرنے پر مجبور تھے تو دوسری طرف ذہنی کی انتہا یہ تھی کہ ایکس رے مشین کی دکھائی ہوئی چیزوں کو بھی دیکھنے اور پہچاننے سے انکار کیا جا رہا تھا۔

پرواز میں زیادہ وقت نہیں تھا اس لیے جب میں آخری جامع تلاشی کے بعد روانگی کے لاؤنج میں داخل ہوا تو تھائی ائیر ویز کی پرواز بنکاک کا اعلان ہو رہا تھا۔

طیارے میں مسافروں کی تعداد بہت کافی تھی لیکن پھر بھی متعدد نشستیں خالی تھیں۔ میری سیٹ کھڑکی کے ساتھ تھی۔ برابر میں کوئی نہیں تھا۔ گو کراچی سے مسافروں کی خاصی تعداد سوار ہوئی تھی لیکن اس پرواز پر تھائی لڑکے لڑکیوں کی اکثریت تھی۔ وہ سب بہت خوش اخلاق اور بے تکلفی کے ساتھ اونچی آواز میں ہنس بول رہے تھے جب کہ پاکستانی مسافر نسبتاً دھیمی آواز میں بولنے کی وجہ سے دبے سہمے نظر آ رہے تھے۔ دوسری نسلوں کے اِکا دُکا مسافر اس ہجوم میں اپنی انفرادیت بالکل ہی کھو بیٹھے تھے۔

میں نے بارہا بین الاقوامی راستوں پر فضائی سفر کیا لیکن اس روز مجھے پہلی بار اندازہ ہوا کہ ایشیائی مسافر عموماً اپنی قومی ائیر لائن پر ہی سفر کیوں پسند کرتے ہیں۔ زبان، معاشرت اور ماحول کی شناسائی انھیں جہاز میں بھی اپنے ملک کی یاد دلاتی رہتی ہے اور وہ عملہ خود کو دوسرے ہم سفروں کا میزبان تصور کرتے ہوئے اس بالادستی سے فیض یاب ہونے کی کوشش کرتے ہیں جو عام گھروں میں بھی میزبان کو مہمان پر حاصل ہوتی ہے اور مہمان بیچارہ نصیحتیں ٹال کر رہ جانے کے علاوہ اور کچھ نہیں کر پاتا۔ وہ یہ بھی نہ کرے تو میزبان کی سرد مہری کا نشانہ بن جاتا ہے۔

کراچی میں دن نکلا ہوا تھا لیکن بنکاک میں شام ہو چلی تھی اس لیے روشن حفاظتی علامات کے معدوم ہونے کے بعد میں نے بنکاک کے وقت کے حوالے سے اسکاچ طلب کر لی۔ پلاسٹک کے شفاف گلاس میں سنہرے سیال میں تیرتی ہوئی برف کی ڈلیاں بھلی لگ رہی تھیں۔

طیارے کے عملے میں تھائی لینڈ کے خصوصی انداز میزبانی کے اثرات بہت واضح تھے۔ میٹھی، دھیمی، نرم اور دلنشیں مسکراہٹ کے ساتھ ہر بار دری خاتون فرمائش پوچھتے ہوئے مسافر پر اس حد تک جھک آتی تھی کہ اس کے بدن اور اس پر لگے ہوئے سینٹ کی خوشبو میں واضح طور پر تمیز کی جا سکتی تھی۔ وہ ادا سب کے لیے عام تھی۔ جو بلائے اس کے لیے بھی اور جو صرف مسکرا دے اس کے لیے بھی۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ جنسی مسکراتی تتلیاں اپنے وجود کی فسوں خیز لطافتوں سے جلد از جلد ہر ایک کو سحرزدہ کرنے پر مامور کی گئی ہوں۔

میں نمکین مونگ پھلی کے دانوں کے ساتھ اپنے شغل کے دوران ذہنی طور پر مکاؤ پہنچا ہوا تھا کہ بھینی بھینی سی خوشبو اور گرم سانسوں کی مہکار نے مجھے چونکا دیا۔

دیکھا تو ایک نازک اندام اور خوش خصال خاتون کی مسکراتی ہوئی سیاہ آنکھیں براہ راست میری آنکھوں میں اتری جا رہی تھیں۔ اس کا لباس بتا رہا تھا کہ وہ فضائی میزبانوں میں سے نہیں تھی۔

"اجازت ہو تو میں یہاں بیٹھ جاؤں؟" اس نے شائستہ انگریزی میں سوال کیا اور میں نے غیرارادی طور پر اپنی نشست میں سمٹ کر اسے اجازت دے دی۔ حالانکہ برابر والی سیٹ خالی ہونے کی وجہ سے مجھے سمٹنے کی چنداں ضرورت نہیں تھی۔

اس کے بیٹھتے ہی ایک ائیر ہوسٹس نے اس کے سامنے والی کرسی کی پشت کا سے میز کھول کر اس پر اسکاچ کا گلاس، کاغذی رومال اور نمکین مونگ پھلی کا پیکٹ رکھ دیا۔

"گرم تم دانہ بانف" اس نے اپنا گلاس لبوں کی طرف لے جاتے ہوئے دہرایا اور میرے سر کی جنبش کے ساتھ چیئرز کہہ کر

گلاس سے ایک بڑا گھونٹ اپنے معدے میں اتار لیا۔

"میرا نام سوزی ہے۔" اپنا تعارف کرانے کے ساتھ ہی اس نے اپنے بلاؤز کے گریبان سے انگریزی میں چھپا ہوا ایک خوبصورت کارڈ نکال کر مجھے پیش کیا۔ اس کی پشت پر شاید وہی سب تھائی زبان میں چھپا ہوا تھا۔

"مجھے زیبی کہتے ہیں مگر میں تمہیں کارڈ نہیں دے سکوں گا۔" میں نے وقت گزاری کے لیے اس سے گفتگو شروع کرنے کا فیصلہ کرتے ہوئے کہا۔ "تمہارا نام بہت خوبصورت ہے۔"

اس نے غور سے میری طرف دیکھا جیسے میرے چہرے کے تاثرات سے میرے الفاظ کی گہرائی کا اندازہ لگانے کی کوشش کر رہی ہو پھر کاغذی رومال سے اپنے ہونٹ تھپتھپاتے ہوئے بولی۔ "بنکاک اکیلے ہی جا رہے ہو؟"

"فی الحال تو اکیلا ہی ہوں۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا اور وہ میرا بازو دباتے ہوئے ہنس پڑی۔

"دلچسپ آدمی معلوم ہوتے ہو۔ تفریح کے لیے نکلے ہو یا بزنس کے لیے؟"

"دونوں ہی سمجھو۔ انہیں ایک دوسرے سے الگ کرنا مشکل ہوتا ہے۔" میں نے معنی خیز لہجے میں کہا۔

اس نے ایک چھوٹا سا گھونٹ لیا اور میری طرف جھک کر بتانے لگی۔ "میں سفیا روڈ کے قریب لڑکیوں کا ایک نجی ہاسٹل چلاتی ہوں۔ وہاں کالج اور یونیورسٹی میں پڑھنے والی بیس لڑکیاں رہتی ہیں لیکن ان میں سے کسی کی عمر دو برس سے کم اور بائیس سے زیادہ نہیں ہے....."

"تعلیمی ہاسٹل میں عمر کی اتنی کڑی پابندی؟" میں نے اس کی بات کاٹ کر حیرت سے پوچھا۔

"بڑی عمر کی لڑکیوں کی عادتیں پختہ ہوتی ہیں۔ وہ دوسری لڑکیوں کو بہکانے لگتی ہیں۔ میرے ہاسٹل کا ماحول بہت صاف ستھرا ہے۔ میری لڑکیاں بہت فرمانبردار ہیں۔ وہ سب ہی غیر ملکیوں کے ساتھ پارٹ ٹائم جاب کر کے اپنے اخراجات پورے کرتی ہیں۔ تم ان کے تولوں سے مل کر خوش ہو جاؤ گے۔ ہم لوگوں میں غیر ملکیوں سے دوستی کرنے کا شوق جنون کی حد تک ہے۔ اس شوق میں کبھی کبھار ہم حد سے بھی بڑھ جاتے ہیں....."

"لڑکیاں دن میں پڑھتی ہیں تو جاب کب کرتی ہیں؟" میں نے ایک مرتبہ پھر اس کی بات کاٹ دی۔

"وہ میرے رات گئے تک ان کی الگ رہتی ہے لیکن ان کے جاب ہاسٹل ہی بک کرتا ہے۔" وہ آہستہ آہستہ کھلنے لگی۔ "میں کبھی کبھی اسپیشل آفر ہو تو میں لڑکیوں کو چھٹی بھی کرا دیتی ہوں۔ پڑھائی لکھائی تو عمر بھر چلتی رہتی ہے لیکن عمر ڈھلنے لگے تو قدردان ملنے مشکل ہو جاتے ہیں۔ جو لوگ منہ مانگے معاوضے دیتے ہیں وہ بہتر ین سے کم پر راضی نہیں ہوتے۔ بنکاک میں میرے نام کی اسی وجہ سے دھوم ہے کہ میں نے سروس کا معیار گرنے نہیں دیا۔ بنکاک میں تم کس

ہوٹل میں قیام کرو گے؟"

سوزی خوش لباس، خوب صورت اور خوش گفتار بھی تھی لیکن چند منٹ کی قلیل سی مدت میں وہ جس سطح پر آ گئی تھی اس سے مجھے کراہت سی ہونے لگی۔ میں نے اسے صاف بتا دیا کہ بنکاک ائرپورٹ پر صرف دو گھنٹے کے لیے ٹرانزٹ تھا اور یک بیک اس کا منہ بن گیا جیسے اس نے شکر کے دھوکے میں کونین کی گولی نگل لی ہو۔

"مگر تم تو کہہ رہے تھے کہ کاروبار اور تفریح کے لیے نکلے ہو!" اس کے چہرے سے مسکراہٹ کا نور ہو چکی تھی۔

"پروگرام یہی ہے مگر بنکاک میں نہیں بلکہ جاپان میں۔ بنکاک سے تو مجھے صرف پرواز بدلنی ہے۔"

میری بات پوری ہونے سے پہلے ہی اس نے اپنا گلاس خالی کیا اور سیٹ چھوڑ کر کھڑی ہو گئی۔ اس نے اپنے اخلاق کا مظاہرہ ضرور کیا کہ میری پوری بات سن لی اور پھر "سوری! میں ابھی آئی!" کہتی ہوئی تیزی سے کیبن کے پچھلے حصے کی طرف چلی گئی اور میں نے اپنے لیے اسکاچ کا نیا پیگ طلب کر لیا۔

سوزی کا جہاز پر سفر کرنا اور پھر مجھ سے مل بیٹھنا محض اتفاق نہیں تھا۔ وہ غالباً متمول گاہکوں کو پھانسنے کے لیے مغربی راستوں پر سفر کرتی رہتی تھی۔ میرے قیمتی لباس اور اکیلے پن نے اسے میری طرف متوجہ کیا تھا۔ جہازوں پر طے ہونے والے معاملات میں یقیناً بھاری معاوضے طے ہوتے ہوں گے ورنہ مختصر راستوں پر بھی ہوائی سفر کے اخراجات پورے ہونے مشکل تھے۔ میں بنکاک کے بارے میں بہت کچھ جانتا تھا لیکن سوزی اس کتاب کا بالکل نیا باب ثابت ہوئی تھی۔

تھوڑی دیر بعد میں نے سوزی کا دیا ہوا کارڈ اپنی جیب میں رکھ کر اپنی نشست سے باہر نکل کر جہاز کے کیبن کا جائزہ لیا تو چار نشستوں والی ایک قطار میں سوزی تین ادھیڑ عمر مردوں کے درمیان بیٹھی نظر آئی۔ وہ تینوں پاکستانی اور سرمایہ دار نظر آ رہے تھے شاید سوزی نے انہیں شیشے میں اتار لیا تھا کیونکہ وہ چاروں نہایت بے تکلفی کے ساتھ پیتے اور ہنستے بولتے میں مصروف تھے۔

کھانے کے دوران میں سوزی اگلی قطاروں میں کوئی نیا شکار تاک چکی تھی۔ وہ کسی مشنری سیلز گرل کی طرح جہاز میں گھوم پھر کر اپنا کام کر رہی تھی۔ وہ اپنا وقت وہیں لگا رہی تھی جہاں رقموں کی فصل ہونے کی امید نظر آئی تھی۔ مجھ جیسے خشک لوگوں سے وہ دور رہتی تھی۔

میرا ارادہ بنکاک میں چند گھنٹے گزارنے اور شہر کا تازہ رنگ روپ دیکھنے کا تھا لیکن ہم کس کی وجہ سے میں سامان کی بکنگ کے مراحل سے گزرنے سے بچنا چاہتا تھا اس لیے میں نے ہانگ کانگ کے لیے اگلی پرواز کی نشست لی تھی اور کراچی ہی سے اپنا بیگ ہانگ کانگ کے لیے بک کرا دیا تھا۔

پچھلے چند برسوں میں تعمیر و تزئین اور انتظامات کے اعتبار سے

یہاں ائیرپورٹ میں نمایاں تبدیلیاں نئی تھیں۔ میں ٹرانزٹ طور پر چیک ان کرانے اور بورڈنگ کارڈ لینے کے بعد ٹکٹ رہے سے ایک طرف بنے ہوئے کیفے میں جا بیٹھا۔ غنیمت یہ تھا کہ نالک ائیرپورٹ ہر اعتبار سے پُرسکون تھا۔ پہلے جب کسٹم ہال سے باہر نکلتے ہی ان لوگوں سے ملاقات شروع ہو جاتی تھی جو رٹے رٹائے اور مصنوعی تعریفوں کے ذریعے بوکھلائے ہوئے مسافر کو ان دیکھی جنتوں میں لے جانے کے دعوے کرتے تھے۔

میں نے کیفے میں سرو کرنے والی لڑکی سے چائے لانے کی فرمائش کی لیکن جب اس نے سنگھا نامی مقامی بیئر کا ڈبا کھول کر میرے سامنے رکھا تو میں حیران رہ گیا۔ میں نے اسے اس کی غلطی کا احساس دلایا تو اس کے گورے گندمی چہرے پر شرمندگی پھیل گئی۔ اس نے ٹوٹی پھوٹی انگریزی میں معذرت کرتے ہوئے درخواست کی کہ میں نے وہ کھلا ہوا ڈبا واپس کیا تو اسے اپنی تنخواہ سے پیسے کٹوانے پڑ جائیں گے جب کہ وہ پہلے ہی تنخواہ میں کمی کی وجہ سے مسائل سے دوچار رہتی تھی۔ میں نے خاموشی کے ساتھ ڈبا [illegible] تھام لیا۔

بیئر ٹھنڈی ضرور تھی لیکن بے کیف تھی۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے اس میں غلطی سے صابن کا محلول گھول دیا گیا ہو۔ میں وہ ڈبا یوں ہی چھوڑ کر اٹھ گیا۔

اس وقت پورے کیفے میں میرے علاوہ صرف ایک سفید فام بوڑھا بیٹھا ہوا اونگھ رہا تھا۔ وہ شاید ایک آنکھ بند کیے دوسری آنکھ سے بغور میرا جائزہ لے رہا تھا۔ مجھے اتنی جلدی اٹھتے دیکھا تو وہ ہنسی دباتے ہوئے زور سے ہنس پڑا اور انگریزی میں بولا۔ "شٹ... یہاں عورتوں کے علاوہ ہر چیز شٹ ہے اور اب تو ایڈز کی دہشت نے اس ملک کے اس دھندے کو بھی ختم کر دیا ہے۔ پتا نہیں اب یہ بے چارے کہاں سے کھائیں گے۔"

میں خود بھی اس ملک سے خوش نہیں تھا۔ میرا اس سے کوئی تعلق نہیں تھا لیکن آخر کار وہ ایک ایشیائی ملک ہے۔ ایک سفید فام کا زہر میں ڈوبا ہوا تبصرہ سن کر میری کھوپڑی چٹخ اٹھی لیکن میں نے کسی خفگی کا اظہار کیے بغیر سرد لہجے میں کہا۔ "تم سچ کہہ رہے ہو۔ یہ سب محنت سے بے روزگار ہوتی جا رہی ہیں لیکن یہاں پلنے بڑھنے والی امریکیوں کی لڑکیاں سمجھدار اور صحت کے معاملے میں حساس ہیں۔ وہ ایڈز کے خلاف رکاوٹیں لگتی رہتی ہیں۔ تم اگلی بار لڑ گے تو پوری قوم پر ان ہی کی حکمرانی ہوگی۔"

میرے زہریلے جواب پر اس کا منہ کھلا اور پھر کھلا ہی رہ گیا۔ میں اسے ہکا بکا چھوڑ کر بے پروایانہ انداز میں آگے بڑھتا چلا گیا۔ میں سمجھنے سے قاصر تھا کہ عام مقامی باشندے ایسے تبصروں کا کیا جواب دیتے ہوں گے۔

اگلی پرواز سے ہانگ کانگ تک کا مختصر فاصلہ بہت تیزی کے ساتھ طے ہو گیا۔ منزل مقصود کی آمد کے اعلان کے ساتھ ہی طیارے کی بلندی میں تیزی سے کمی واقع ہونی شروع ہوئی تو زمین پر ستاروں کی ایک حسین ترین کہکشاں جگمگاتی ہوئی نظر آنے لگی۔

ہاربر کے ایک طرف کولون کے میدانی حصے میں لاکھوں چھوٹی بڑی اور رنگ برنگی روشنیاں جگمگا رہی تھیں۔ دوسری طرف تیزی سے اٹھتے ہوئے پہاڑوں کی ڈھلوانوں پر بنی ہوئی بلند و بالا عمارتوں کی بے شمار روشنیوں نے سماں باندھا ہوا تھا۔ ہانگ کانگ کے پہاڑی جزیرے پر بکھرے ہوئے روشنیوں کے سیلاب کے انعکاس نے ہاربر کے پانیوں کو بھی دور تک منور کیا ہوا تھا۔ ہاربر میں متعدد چھوٹی بڑی کشتیوں اور دخانی جہازوں کی نقل و حرکت نے پورے ماحول کو افسانوی رنگ دیا ہوا تھا۔

جہاز فضا میں چکر کاٹتا ہوا نیچے اترتا جا رہا تھا۔ کولون میں ساحل کے ساتھ ساتھ رن وے کی زرد روشنیاں دور تک متوازی لکیروں کی طرح پھیلی ہوئی تھیں۔ کولون سے آگے چین کی سرزمین پر روشنیاں بہت کم تھیں اور ان ہی اطراف میں کسی کنارے میں مکاؤ کی ساحلی آبادی تھی جہاں قمار خانے رنگ و نور کے محل میں خود کسی نیک ساعت کا انتظار کر رہی تھی۔

طیارہ اٹھلا اٹھلا کر انگڑائیاں لیتا ہوا زاویے بدل بدل کر فضا میں محوِ پرواز تھا۔ شاید رات کی لینڈنگ سے پہلے ہر طیارے کے ہوا باز اپنے مسافروں کو ہانگ کانگ کے روشن چہرے کا بھرپور دیدار کرانے کی خصوصی کوششیں کرتے ہیں پھر جب جہاز نے اپنی چونچ نیچی کر کے رن وے کا رخ کیا تو وہ عجیب منظر تھا۔ اندازہ نہیں ہو پاتا تھا کہ جہاز سمندر کے پانی میں اترنے جا رہا ہے یا ساحل کے ساتھ بنے ہوئے رن وے پر لگے گا۔

ہانگ کانگ ائیرپورٹ پر دن کے مقابلے میں رات کی لینڈنگ کا سحر ہی کچھ اور تھا۔ میں پہلے بھی اس خطے میں آتا رہا تھا لیکن فضا کی مختلف بلندیوں سے اس شہر کی رات دیکھنے کا وہ پہلا موقع تھا جو یادگار تھا۔

جہاز کے انجنوں کے بند ہونے سے پہلے ہی طیارے کے مسافروں نے اپنی نشستیں چھوڑ دیں اور چھت کے ساتھ بنے ہوئے خانوں سے اپنا اپنا دستی سامان سنبھالنے لگے۔ منزل مقصود آ جانے پر مسافروں میں تجسس آمیز اضطراری کیفیت کا پیدا ہونا ایک فطری امر تھا لیکن بعض مسافر کچھ زیادہ ہی بوکھلائے ہوئے تھے اور راہداریوں میں اپنے آگے کھڑے ہوئے مسافروں کو کندھے کہنیاں مار کر جلد از جلد آگے پہنچنے کے لیے کوشاں تھے۔ انھیں دیکھ کر یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے انھیں خدشہ رہا ہو کہ تاخیر ہونے کی صورت میں طیارہ انھیں اتارے بغیر اگلی منزل کی طرف پرواز کر سکتا ہے اور ایسے کسی خطرے کے سد باب کے لیے وہ دروازہ کھلتے ہی باہر بھاگ نکلنے کی تیاریاں کر رہے ہوں۔

میں کسی بھی قسم کے دستی سامان کے بغیر سفر کر رہا تھا اس لیے اپنی نشست سے دوسرے مسافروں کا جائزہ لیتا رہا۔ مجھے یہ اعتراف کرنے میں کوئی عار نہیں کہ عملی طور پر کسی بوکھلاہٹ یا حماقت کا ارتکاب نہ کرنے کے باوجود میں اپنے وجود میں ایک

عجیب سا جذباتی اُبال محسوس کر رہا تھا جو شاید کسی بھی نئی منزل پر پہنچنے پر انسان کو نئی زمین سے رشتوں کی تلاش پر اُکساتا ہے لیکن اس وقت میرے سامنے تلاش کا کوئی مرحلہ نہیں تھا۔ جب تک میں اس سرزمین سے ہزاروں میل دور کراچی میں بیٹھا ہوا تھا تو تفکرات کی یلغار نے میرے ذہنی سکون کو درہم برہم کیا ہوا تھا لیکن اس وقت مجھے طمانیت سی محسوس ہو رہی تھی کہ میں آخر کار ایک ایسی سرزمین پر پہنچ چکا تھا جہاں سے تھوڑی سی مسافت پر مکاؤ کا ساحلی شہر واقع تھا اور مکاؤ میں سلطان شاہ کے ساتھ عزیز از جان غزالہ بھی نوزون کوانگ نامی کی قید میں تھی۔ ہانگ کانگ پہنچنے کے بعد اپنے نصیبوں کے وہ قیدی میری دسترس میں آنے والے تھے جس کے بعد میں خیالی گھوڑے دوڑانے کے بجائے ان کی مدد کے لیے عملی اقدام اٹھا سکتا تھا۔

طیارے سے ٹیک وے لگنے کے ساتھ ہی مسافروں کو جہاز سے انخلا کی اجازت مل گئی۔ نشستوں سے دوسری طرف والی راہداری میں تیزی کے ساتھ رینگتی ہوئی قطار میں مجھے کئی پاکستانی چہرے بھی نظر آئے اور مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ وہ سب ہی مہذب اور باوقار نظر آ رہے تھے۔

وہ باتیں راہداریوں میں سے گزرنے کے بعد اس پرواز کے مسافر امیگریشن کے شعبے کے متعدد کاؤنٹرز کے سامنے خود بخود صف آرا ہونے چلے گئے۔ خوش قسمتی سے اس وقت وہاں دوسری پروازوں سے آنے والے مسافروں کا ہجوم نہیں تھا اس لیے چھ مختلف قطاریں تیزی کے ساتھ آگے بڑھنے لگیں۔

ہانگ کانگ میں آمد کے اندراج اور ویزا کے حصول کے لیے امیگریشن کارڈ طیارے میں ہی تقسیم کر دیے گئے تھے۔ اس مختصر سے کارڈ پر مسافر کے کوائف خود بخود پلی کیشن کاپی پر آ جاتے تھے اور روانگی کے وقت امیگریشن کا عملہ اسی کارڈ کی دوسری نقل کے نمبر اور کوائف کے ذریعے اپنے کمپیوٹرز کے مرکزی ریکارڈز پر روانگی کا اندراج کر لیتا تھا۔

مجھ سے آگے والے کئی مسافروں کو کسی بھی پوچھ گچھ کے بغیر فوری طور پر فارغ کر دیا گیا لیکن میری باری آئی تو سبز پاسپورٹ لیتے ہی امیگریشن آفیسر نے غور سے میری طرف دیکھا، کئی مرتبہ پاسپورٹ کے اوراق کی ورق گردانی کی اور پھر مجھ سے سوالات کا سلسلہ شروع کر دیا۔

میرے پاس اس کے ہر سوال کا مسکت جواب موجود تھا لیکن میں یہ بات محسوس کیے بغیر نہ رہ سکا کہ ہانگ کانگ جیسے بالشت بھر کے ملک میں، اس امتیازی سلوک کی بنا پر میں اپنے پیچھے اور دوسری قطاروں میں کھڑے ہوئے مسافروں کی چبھتی ہوئی نگاہوں کا نشانہ بن چکا تھا۔ بعض ہونٹوں پر خفیف سا استہزائیہ تبسم تھا۔

"پاکستانی معلوم ہوتا ہے۔" کسی مسافر کی دبی دبی سی آواز میرے کانوں میں آئی تو میں برداشت نہیں کر سکا۔ میں نے مڑ کر خشمناک نگاہوں سے اپنے پیچھے والوں کو گھورا تو سب خاموش تھے۔ میرے

اس ردعمل کے نتیجے میں میری طرف مرکوز نگاہیں لاتعلقانہ انداز میں دوسری سمتوں میں بھٹکنے لگیں البتہ چند چینیوں نے یا یک ہی اونچی آوازوں میں بک بک بولنا شروع کر دیا۔ میں ان کی زبان سے نابلد ہونے کے باوجود بھی اندازہ لگا سکتا تھا کہ وہ میرے بارے میں باتیں بنا رہے تھے۔

"کس سیاسی گروپ سے وابستہ ہو؟" امیگریشن افسر کے آخری سوال نے مجھے چونکا دیا۔

"کسی سے نہیں۔" میں نے قدرے حیرت سے جواب دیتے ہوئے دل میں سوچا کہ پاکستان کے سیاسی گروپوں سے بھلا اس کو کیا واقفیت ہو سکتی ہے۔

وہ اپنے سامنے رکھے ہوئے کمپیوٹر مانیٹر پر نظریں جما کر تیزی کے ساتھ کی بورڈ پر انگلیاں چلانے لگا۔

اس نے مہر لگا کر امیگریشن کارڈ کی کاربن کاپی کے ساتھ پاسپورٹ مجھے لوٹایا تو میں اس سے سوال کیے بغیر نہ رہ سکا۔ "ویزا کے معاملے میں پاکستان کی اندرونی سیاست کی کیا ضرورت پیش آئی ہے؟"

اس مغلک چینی کے تنے ہوئے ہونٹوں پر ایک معنوی مسکراہٹ رینگ آئی اور وہ جلدی سے بولا۔ "ایک بار ویزا لینے کے بعد پاکستانی، انسانی حقوق کی پامالیوں کے حوالے سے سیاسی پناہ کی درخواست کر دیتے ہیں۔ ہمارا محکمہ ایسے پاکستانیوں سے تنگ آ چکا ہے جو یہاں نوکریاں کرنے کے لیے سیاسی مخالفین پر حکومت کے بدترین تشدد کی نت نئی کہانیاں لے کر آتے ہیں۔ اب ہم سیاسی رجحان کا شبہ ہوتے ہی پاکستانیوں کو ویزا دینے سے انکار کر دیتے ہیں۔"

اپنی بات مکمل کرتے ہی وہ قطار کی طرف متوجہ ہو گیا اور میں بوجھل قدموں سے آگے بڑھ گیا۔

میرے لیے وہ تجربہ شرمناک اور توہین آمیز تھا لیکن میں کچھ نہیں کر سکتا تھا۔ خود غرض اور تنگ نظر افراد کی حرکتوں سے ملک کے نام کو بٹہ لگ رہا تھا۔ سبز پاسپورٹ والوں کے ساتھ امتیازی سلوک کرنے میں، اس امیگریشن افسر کا کوئی قصور نہیں تھا۔ اس نے اپنے تجربے سے جو کچھ سیکھا تھا، وہ اسی پر عمل کر رہا تھا۔

بیگیج ہال میں سامان بیلٹ پر آنا شروع ہو گیا تھا۔ میں نے اپنا مختصر سا سوٹ کیس اٹھایا اور پہلے تجربے کی روشنی میں گرین چینل سے گزرنے کا ارادہ ملتوی کر دیا۔

ریڈ چینل سے گزر کر لمبی سی میز پر کسٹم آفیسر کے سامنے رکا تو اس نے معنی خیز انداز میں میرے پاسپورٹ پر نظر ڈالتے ہوئے پوچھا۔ "کیا لے کر آئے ہو؟"

"کچھ بھی نہیں!" میں نے اپنا سوٹ کیس اس کے سامنے رکھتے ہوئے کہا۔

"پھر ریڈ چینل سے کیوں آئے ہو؟" اس نے میرے چہرے پر نظریں گاڑ دیں۔ اس کی انگلیاں میرے سوٹ کیس کے تالوں سے

خالی رہی تھیں اور میرا دل بلیوں اچھل رہا تھا کیوں کہ سوٹ کیس کی نچلی تہوں میں ٹیم گن چھپی ہوئی تھی۔

"میں یہاں کے قانون سے لاعلم ہوں۔ احتیاطاً ریڈ چینل استعمال کیا ہے۔ کیا پتا ذاتی استعمال کی اشیا میں بھی کوئی چیز ڈیوٹی کے ذیل نکل آئے۔" اس سے نظریں چرانے کے لیے میں اپنی جیبیں ٹٹولنے لگا جیسے سوٹ کیس کھولنے کے لیے چابی تلاش کر رہا ہوں۔ "تم چیک کرلو تو بہتر ہوگا۔"

"کوئی ہارڈ؟" اس نے جھنجلائے لہجے میں پوچھا۔ میں نے نفی میں انکار کر دیا۔

"جاؤ۔" اس نے میرے سوٹ کیس پر ہاتھ مار کر کہا۔ اس بار بھی اعتماد نے اسے مطمئن کر دیا تھا اور اس طرح میں کسی زحمت سے دوچار ہوئے بغیر ٹیم گن سمیت ہانگ کانگ میں داخل ہونے میں کامیاب ہو گیا۔

اس مرحلے پر مجھے وہ لوگ یاد آئے جو سیاسی پناہ کے بہانوں سے... وہاں قیام کی اجازت لینے کی کوشش کرتے ہیں اور مجھے محسوس ہوا کہ اپنے عمل کے اعتبار سے میں ان سے زیادہ مختلف نہیں تھا۔ وہ بہتر روزگار کے متلاشی ہوتے ہیں اور اپنی اسی ضرورت سے مجبور ہو کر قانونی رعایتوں سے ناجائز فائدہ اٹھانے کی کوشش کرتے ہیں۔ میں ٹیم گن کی ضرورت محسوس کر رہا تھا۔ اپنی اس ضرورت کے لیے میں نے ان کے قانون کو پامال کیا تھا۔ اگر میں پکڑا جاتا تو میری اصل شناخت ایک پاکستانی کے طور پر ہوتی، میرا نام ثانوی حیثیت اختیار کر لیتا۔ یہ ہمارا قومی مزاج بن گیا تھا کہ ہر شخص اپنی ذاتی ترجیحات کے حصول کے لیے ہر فریب اور مکاری کو اپنا حق تصور کرنے لگا تھا لیکن ایسی ہی حرکتوں پر دوسروں پر لعن طعن اور تنقید کرنے کے شوق میں بھی مبتلا تھا۔

"میں کون سا سیاسی رہنما یا مصلح ہوں جو ان چکروں میں پڑتا پھروں۔ قوم اور قومی شناخت کے حوالوں کو برقرار رکھنا تو ہمارے سیاسی رہنماؤں کا کام ہے... جانیں اور ان کا کام۔ میں نے تو اپنی ذاتی ذہانت، تجربے اور خود اعتمادی سے کام نکال لیا ہے۔" میرے ذہن نے جواز پیش کیا اور میں اندر سے مطمئن ہو گیا۔ اصل خرابی یہی تھی کہ ہماری قیادت نے عوام کو ملک اور قوم سے بالکل الگ تھلگ کر کے رکھ چھوڑا ہوا تھا۔ کروڑوں کی بھیڑ میں ہر شخص انفرادی طور پر ممتاز نظر آنے کے لیے ہاتھ پیر مار رہا تھا۔ ملک اور قوم کا درد ان لوگوں کے لیے چھوڑ دیا گیا تھا جو اس کے وسائل پر قابض ہو کر لوٹ مار میں مصروف تھے۔

اس وقت رات ہو چکی تھی اور فوری طور پر مکاؤ جانا مناسب نہیں تھی اس لیے میں نے وہ رات وہیں گزارنے کا فیصلہ کرلیا۔ یادوں کے اس بار ہانگ کانگ میں زندگی کا چلن ذرا مختلف ہوا کرتا تھا اس لیے میں نے کولون ہی کے کسی ہوٹل میں کمرا حاصل کرنے کی نیت سے معلوماتی کاؤنٹر کا رخ کیا تو وہاں بیٹھے ہوئے چینی نے بے رخی کے ساتھ ایک فہرست میرے آگے ڈال دی۔ "اپنے بجٹ کے مطابق اس لسٹ میں سے ہوٹلوں کے فون نمبر لے لو اور پبلک بوتھ سے بکنگ کرالو۔"

"یہ کام تم نہیں کرا سکتے؟" میں نے فہرست کو گھورتے بغیر سرد لہجے میں پوچھا۔

اس نے میری بات کا کوئی جواب دیے بغیر اپنی کرسی چھوڑی اور اندر چلا گیا۔

میری کھوپڑی بھنا کر رہ گئی۔ دوسری قوموں کے افراد کے ساتھ، ہانگ کانگ کے چینی نژاد باشندوں کے رویے میں وہ بے نیازی، انانیت اور تکبر وہاں کی روایات میں شامل تھا۔ دفتری کلرکوں سے لے کر دکانداروں تک، ہر چینی اسی رنگ میں رنگا ہوا تھا۔ میں غصے کے عالم میں بس اسٹاپ کی طرف چل دیا۔

روٹ نمبر اے دن کی بس ان دنوں بھی ائرپورٹ سے ٹسم سا چوئی کے لیے چلتی تھی۔ آٹھ ہانگ کانگ ڈالر میں وہ سفر خاصا خوشگوار ثابت ہوا۔ راستے میں شہر کی رونق معدوم ہو چلی تھی لیکن سالسبری روڈ سے گزرتے ہوئے ناتھن اسٹریٹ پر اس وقت بھی بھیڑ بھاڑ نظر آ رہی تھی۔ بائیں ہاتھ پر اسپیس میوزیم اور اس سے تقریباً ملحق ثقافتی مرکز میں بھی چہل پہل تھی۔ برسوں بعد بھی ہانگ کانگ میں بہت زیادہ تبدیلیاں رونما نہیں ہوئی تھیں۔

اسٹار فیری سے ملحق بس اسٹاپ پر سفر ختم ہوا تو میں اپنے ہلکے پھلکے سوٹ کیس کے ساتھ گھاٹ کی طرف بڑھ گیا۔ دن میں مسافروں کی آمدورفت سے مصروف رہنے والے 'اسٹار فیری' کے گھاٹوں سے آنے والے راستے اس وقت بہت سنسان نظر آ رہے تھے۔ میں بے ارادہ ہی چلتے جاتے اسٹار فیری کے ٹکٹ آفس کے سامنے رک گیا جہاں سفید فام سیاحوں کی ایک ٹولی تفریحی کتابچوں کا مطالعہ کر رہی تھی۔ میں نے وہاں سے اپنے مطلب کے چند کتابچے اٹھا لیے۔

میں نے بورڈ پر نظر ڈالی تو رات کے بارہ بجے اسٹار فیری والوں کا ایک تفریحی سفر شروع ہونے والا تھا لیکن اس میں مکاؤ کا کوئی ذکر نہیں تھا۔ میں کتابچے سمیٹ کر آگے بڑھا اور اسٹال سے بیئر کا ٹن بسٹ کیس خرید کر کھلے ساحل کے کنارے بنے ہوئے کنکریٹ کے واک وے کی طرف بڑھ گیا۔

سین میگل ہانگ کانگ کی روایتی بیئر تھی جو بنکاک کی سنگھا سے بڑا درجہ بہتر اور مغربی معیار کے قریب تر تھی۔ میں نے اسٹیمپ میں اسٹیل کی ریلنگ کے ایک چھجے والے ستون پر جگہ سنبھالی اور سگریٹ سلگا کر سمندر میں تیرتی ہوئی چھوٹی بڑی کشتیوں پر نظریں جما دیں۔ بھانت بھانت کی چھوٹی بڑی سست رو اور تیز رفتار بوٹس پر سین میگل کے متعدد روشن اشتہارات نمایاں تھے۔ سمندر میں گندگی پھیلانے والوں پر بھاری جرمانے کی تنبیہ اشتہاری تختیات کے باوجود، میرے قریب ہی جوار میں اس بیئر کے بہت سے خالی ڈبے بکھرے ہوئے تھے جن سے ظاہر ہو رہا تھا کہ سین میگل روز بہ روز مقبول تر ہوتی جا رہی تھی۔ میں نے اس تلخ سیال کی کچھ مقدار اپنے

معدے میں انڈیلی اور باہر کے اس پار ہانگ کانگ کے پہاڑی جزیرے کے دامن سے اوپر تک پھیلی ہوئی روشن اور چمک دار عمارتوں سے لطف اندوز ہونے لگا۔

اس وقت میں اداس اور تنہا تھا لیکن میں نے دل ہی دل میں ارادہ کر لیا تھا کہ غزالہ کو ذون کوانگ فو کی تحویل سے نکالنے کے بعد میں اسے ہانگ کانگ کا چپہ چپہ دکھاؤں گا اور دنیا بھر کی مصنوعات سے لدے ہوئے پرشکوہ شاپنگ سنٹرز میں اسے دل کھول کر خریداری کراؤں گا۔

میں اپنے خیالات کی دنیا میں گم کافی دیر تک وہاں کھڑا رہا۔ جب فضا میں خنکی کا احساس بڑھنے لگا تو میں وہاں سے آہستہ آہستہ واپس چل دیا۔

مجھے اگلے روز مکاؤ روانہ ہو جانا تھا پھر وہاں سے شم سا چوئی کا مرکزی علاقہ بھی بہت قریب تھا اس لیے میں نے کہیں دور جانے کے بجائے کینٹون روڈ پر واقع اومنی ہانگ کانگ ہوٹل کا راستہ لے لیا۔ خریداری اور سیاحت کے لیے آنے ہوئے غیر ملکیوں کی بھاری تعداد کی وجہ سے ہانگ کانگ کے اچھے ہوٹلوں میں پیشگی بکنگ کے بغیر عموماً کمرے دستیاب نہیں ہوتے لیکن میری خوش قسمتی تھی کہ مجھے اومنی ہوٹل کی چھٹی منزل پر کمرا مل گیا۔

تھکا ماندہ میں سرا آتے ہی مکاؤ کی فکر میرے سر پر سوار ہو گئی۔ میں آرام دہ بستر پر دراز ہو کر دیر تک غزالہ اور اس کی مشکلات کے بارے میں سوچ کر اداس ہوتا رہا اور جب وہ لمحہ میرے لیے ناقابلِ برداشت ہونے لگی تو میں نے مکاؤ فون کرنے کا فیصلہ کرتے ہوئے بستر چھوڑ دیا۔

جس طرح مجنوں کو لیلیٰ کی طرح سگِ لیلیٰ بھی عزیز تھا اسی طرح مجھے غزالہ کے حوالے سے کوانگ فو کی سیکرٹری سے کچھ انسیت ہو چلی تھی۔ غزالہ سے میری بات ہونی ناممکن تھی لیکن یہ تو ہو سکتا تھا کہ میں کوانگ فو کی سیکرٹری کو اپنی ہانگ کانگ آمد کی اطلاع دے دیتا۔ اگر اس عورت کے دل میں رحم اور انسانی ہمدردی کا ذرا سا بھی جذبہ موجود ہوتا تو موقع نکال کر وہ خوش خبری غزالہ تک پہنچا سکتی تھی۔

کوانگ فو کے محل کے فون سے پہلی ہی گھنٹی پر رابطہ ہو گیا۔

روایتی مراحل سے گزرنے کے بعد اس کی سیکرٹری لائن پر آئی تو اس نے میری آواز سنتے ہی مجھے پہچان لیا۔

"کیوں ویرا کا کوئی سراغ ملا؟" اس نے چھوٹتے ہی سوال کیا۔ "یا تم ابھی تک بھٹک رہے ہو؟"

"میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ مجھے ویرا کے بارے میں کچھ معلوم نہیں۔ میں اس کی نقل و حرکت کے بارے میں اندھیرے میں ہوں۔"

"کوئی نہ کوئی اس کے بارے میں ضرور جانتا ہو گا۔ شاید ایسے لوگوں تک تمہاری رسائی نہیں ہے۔"

"ہو سکتا ہے کہ تمہارا خیال درست ہو۔ میں تمہیں صرف یہ بتانا چاہتا تھا کہ میں تمہارے مشورے پر عمل کرتے ہوئے ابھی ابھی ہانگ کانگ آ چکا ہوں۔ کل میں مکاؤ پہنچنے کی کوشش کروں گا۔"

"واقعی؟" اس نے میری بات کاٹ کر حیرت سے پوچھا۔ "اس وقت تم کہاں سے بول رہے ہو؟"

"کمرا نمبر چھ سو چھ اومنی ہوٹل۔ مجھے دیر نہ ہوئی ہوتی تو میں ابھی مکاؤ کے لیے نکل کھڑا ہوتا۔ میں نے آنکھ بند کر کے تمہارے مشورے پر عمل کیا ہے۔ اب ذون تک رسائی کے لیے تمہیں میری مدد کرنی ہو گی۔"

"اپنے طور پر مکاؤ کا رخ کرنے کی غلطی نہ کرنا۔" اس نے جلدی سے کہا۔ "اجنبیوں کے لیے مکاؤ بہت خطرناک جگہ ہے۔ اب تم ہانگ کانگ آ ہی گئے ہو تو صبح الفا ہاؤس میں جانا ناز بل سروس کی مس روزیتا سے مل لینا۔ میرا حوالہ دو گے تو وہ تمہاری کافی مدد کرے گی اور تمہاری یہاں آمد کا انتظام کرا دے گی۔"

"لیکن یہ الفا ہاؤس کہاں ہے؟" میں نے اس کے تعاون پر خوشی محسوس کرتے ہوئے پوچھا۔

"تمہارے ہوٹل سے چند منٹ کا راستہ ہے۔ ناتھن روڈ پر عمارت خاصی مشہور ہے۔ چاہو تو ۲۳۱۱۴۳۴ پر فون کر لینا بلکہ جانے سے پہلے فون کرنا ہی بہتر رہے گا۔ تمہارے بارے میں وہ باخبر رہے گی۔ موقع ملا تو میں مکاؤ میں خود تم سے رابطہ کر لوں گی۔ تم مجھے فون کر سکتے ہو لیکن مجھ تک پہنچنے کی کوشش تمہیں مہنگی پڑ سکتی ہے۔"

"اس ہمدردی کے لیے میں تمہارا بہت شکر گزار ہوں لیکن تم مجھے خوف زدہ کرنے کی کوشش کر رہی ہو۔ مکاؤ اجنبیوں کے لیے خطرناک ہے؟ تم تک پہنچنے کی کوشش مہنگی پڑ سکتی ہے۔ آخر ان باتوں سے تمہارا کیا مطلب ہے؟"

"میں کچھ نہیں بتا سکتی۔ یہاں آؤ گے تو ساری باتیں خود بخود سمجھ میں آ جائیں گی....." اس کا فقرہ ادھورا رہ گیا اور یک بیک فون کی لائن کٹ گئی۔

ہانگ کانگ جیسے ترقی یافتہ شہر میں ٹیلی فون لائن کا یوں اچانک منقطع ہو جانا میرے لیے ناقابلِ فہم بلکہ تشویش ناک تھا۔ میرے ذہن میں پہلا خیال یہی آیا کہ کہیں ذون کے کسی تنخواہ دار نے گفتگو سن کر اس عورت پر ہاتھ نہ ڈال دیا ہو۔ وہ فون پر کسی ایسے شخص کے ساتھ ہمدردانہ گفتگو میں مصروف تھی جس سے ذون نے کوئی بھی بات نہ کرانے کی ہدایت کی ہوئی تھی۔

اگر وہ عورت عتاب میں آ گئی تھی تو پھر غزالہ بھی خطرے میں تھی۔ اس امکان کا دھیان آتے ہی میرے بدن میں سنسنی کی لہریں سرایت کر گئیں اور میں دوبارہ ذون کا نمبر ملانے میں مصروف ہو گیا۔

تیسری کوشش میں ژون کو ہانگ فو کے نمبر سے رابطہ ہو گیا۔

اس خصوصی نمبر پر ژون کے احمقانہ حفاظتی نظام سے مفر ممکن نہیں تھا۔ جو لوگ چوہے کی کرب آمیز آوازوں کے رمز سے واقف تھے وہی ژون کی سیکریٹری سے ہم کلام ہونے کا شرف حاصل کر سکتے تھے اور میرا شمار ایسے ہی گنے چنے خوش نصیبوں میں کیا جا سکتا تھا اس لیے میں اپنے تمام تر ہیجان کے باوجود تردد کے عالم میں ان لمحات کے گزر جانے کا انتظار کرتا رہا۔

وہ مراحل گزر جانے کے بعد، جوں ہی سلسلۂ کلام کی ابتدا ہوئی ژون کو ہانگ فو کی سیکریٹری نے اپنے ساؤنڈ اسکینر کے ذریعے میری آواز پہچان لی اور اس کا لب و لہجہ خشک ہو گیا۔

"تم بار بار فون کر کے مجھے پریشان نہ کرو!" اس کی تیز و تند آواز ابھری۔ "تم کراچی میں رہو یا مکاؤ آؤ یہ سب تمہاری اپنی مرضی پر منحصر ہے۔ میں تمہیں بتا چکی ہوں کہ اب ژون تم سے اس مسئلے پر کوئی بات نہیں کرے گا۔ نہ ہی میں تمہاری کوئی مدد کر سکتی ہوں۔"

اس کے فقرے معنی خیز تھے۔ میں نے چند منٹ پہلے ہی فون پر اسے بتایا تھا کہ میں کراچی سے ہانگ کانگ پہنچ چکا تھا۔ جواب میں اس نے مجھے جاپانی ٹریول سروس میں ایک لڑکی سے رجوع کرنے کا مشورہ بھی دیا تھا لیکن اب وہ ہر بات سے انجان بن کر یہ ظاہر کر رہی تھی جیسے اسے میری ہانگ کانگ میں موجودگی کا علم ہی نہ ہو۔ اس کا مطلب تھا کہ میری پہلی کال اتفاقاً منقطع نہیں ہوئی تھی۔ شاید اسے اپنے قرب و جوار میں کسی کی موجودگی کا شبہ ہو گیا تھا اور اس نے اپنی پوزیشن بچانے کے لیے لائن کاٹ دی تھی۔ دوسری بار گفتگو کی ابتدا ہوتے ہی اس نے مکاری کے ساتھ مجھے اپنی پوزیشن سمجھانے کی کوشش کی تھی۔ میرے لیے وہ بہت اچھی علامت تھی کہ ژون کے ناقابلِ رسائی محل میں میری ایک ایسی ہمدرد موجود تھی جو ژون کی لاعلمی میں میری مدد کر سکتی تھی۔

"اگر ... میں ژون سے فون پر بات نہیں کر سکتا تو پھر مجھے مکاؤ ہی آنا پڑے گا۔" میں نے اس کی گفتگو کی روشنی میں کہا۔ "میں پہلی فرصت میں مکاؤ پہنچنے کی کوشش کرتا ہوں۔ میں اپنا سر ژون کے قدموں میں رکھ دوں گا پھر اس کی مرضی ہو گی کہ وہ مجھے اٹھا کر سینے سے لگا لے یا میری گردن اڑا دینے کا حکم صادر کر کے پورا قصہ ہی ختم کر دے۔ تم ..."

"بس بس! اب میں تمہاری مزید تقریر نہیں سنوں گی۔" میری بات کاٹتے ہوئے اس کی تیز آواز ابھری۔ "اب تم بار بار فون کر کے اپنا اور میرا وقت برباد کرنے کی کوشش نہ کرنا۔"

اس کے ساتھ ہی دوسری طرف سے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا گیا۔ میں چند لمحوں تک بے جان ریسیور کو اپنے کان سے لگائے تشویش کے عالم میں جھنجھلا سا بیٹھا رہا پھر اسے کریڈل پر ڈال دیا۔

ژون کی سیکریٹری سے گفتگو کرتے ہوئے پہلی بار فون کا رابطہ یکلخت منقطع ہونے پر میرے ذہن میں جن اندیشوں نے جنم لیا تھا وہ یکسر بے بنیاد ثابت نہیں ہوئے تھے۔ دوسری بار ہونے والی بات چیت سے یہ ظاہر ہو گیا تھا کہ ہماری گفتگو کہیں اور بھی سنی جا رہی تھی یا پھر سیکریٹری کے پاس ژون کا کوئی پراسرار خواہ جا پہنچا تھا جس کی موجودگی میں وہ بے پروایانہ انداز میں گفتگو جاری نہیں رکھ سکتی تھی۔

اس سے دوبارہ بات کر کے مجھے کم از کم یہ اطمینان ہو گیا تھا کہ میری اور اس کی ابتدائی گفتگو کے نتیجے میں وہ فوری طور پر کسی عتاب کا نشانہ نہیں بنی تھی۔ وہ خود محفوظ تھی جس کا مطلب تھا کہ غزالہ پر بھی کسی سختی کے آغاز کا خطرہ نہیں تھا اور اس وقت میرے لیے وہی بڑی بات تھی۔

میں کمرے کی روشنیاں گل کر کے آرام دہ بستر پر دراز ہو گیا تاکہ آنے والے دن کی ہنگامہ خیز بھاگ دوڑ کے لیے اپنی توانائیاں مجتمع کر سکوں لیکن نیند میری آنکھوں سے کوسوں دور تھی۔

اوشنی ہانگ کانگ ہوٹل کے کمرا نمبر چھ سو دس میں میں ایک عجیب و غریب ذہنی کیفیت سے دوچار تھا۔ میرے لیے اس شہر نما ملک کی حیثیت راستے کی ایک سرائے سے زیادہ نہیں تھی۔ میں اس وقت اپنے وطن سے ہزاروں میل دور تھا اور میری منزل بھی بہت قریب نہیں تھی۔ اس درمیانی پوزیشن کی وجہ سے میرا ذہن دو طرفہ یلغار کی زد میں آیا ہوا تھا۔

کبھی غزالہ اور سلطان شاہ کے بارے میں وسوسے سر ابھار رہے تھے تو کبھی کراچی کی پیچیدہ صورتِ حال میرے ذہن پر مسلط ہو جاتی تھی۔

غزالہ کے ساتھ ساتھ، میرے لیے بلیو کراس ڈیل بھی بہت اہم تھی۔ ایک طرح سے وہ دونوں، ذاتی اور قومی افتخار کے معاملات تھے۔ غزالہ کے تحفظ بلکہ حصول کے لیے میں نے پاکستان سے ہانگ کانگ کی طرف دوڑ لگا دی تھی اور بلیو کراس ڈیل کی حفاظت کے لیے، ورا کو نجتے میں اتار کر، ایران جانے پر آمادہ کر لیا تھا۔ اسپیشل ٹاسک فورس کے مقامی سربراہ ظفر کے ذریعے مجھے معلوم ہو چکا تھا کہ ورا نے اپنا مشن بہت خوبصورتی کے ساتھ پورا کر لیا تھا اور محض ایک ٹرک کی قربانی دے کر، اہم آلات اور ساز و سامان کی پوری کھیپ کو پاکستان کی سرحدوں میں داخل ہونے کا موقع فراہم کر دیا تھا۔

اس کے بعد مافیا کے ڈان، شیخی کاڈ کے عزائم کی باری آتی تھی۔ وہ ٹنی کی تباہی سے پیدا ہونے والے قیمتی خلا کو مافیا کی سرگرمیوں سے پر کرنا چاہتا تھا۔ اس کے مربوط منصوبے میں، منشیات کی آمدنی کمائی کی سیاست میں سرمایہ کاری کو کلیدی اہمیت حاصل ہو گئی تھی۔ اپنے عزائم کے استحکام کے لیے اس نے بھی لائحہ عمل سمجھوتا بھی کر لیا تھا جس کی رو سے اگر میں ہم کن اور سلور ڈسٹیز واپس کر دیتا تو ٹنی کا سربراہ میرا پیچھا چھوڑ سکتا تھا لیکن میرے لیے، آنے والے دن بہت صبر طلب تھے۔ ورا کو وہ طلائی بلاکوں کا مالک بنا دینے کے بعد میرے پاس صرف ایک سلور ڈسٹ رہ گئی تھی

گئی تھی جو کسی بھی آڑے وقت میں میرے کام آسکتی تھی۔ رہی ہم سن ژو، ہانگ کانگ میں بھی میرا واحد ہتھیار تھی۔

اپنی ناگزیر ضروریات کے پیشِ نظر میں نے نیشی کاؤ سے کہہ دیا کہ میرے پاس جمی لانبڈ کی مطلوبہ اشیا موجود نہیں تھیں۔ اس سے انکار کرتے ہوئے میرے ذہن میں یہ امکان پوری طرح روشن تھا کہ نیشی کاؤ کا جواب ملنے کے بعد جمی لانبڈ مشتعل ہو کر میرے خلاف زیادہ شدومد سے صف آرا ہو سکتا تھا اور شاید مافیا والے بھی میری بھرپور حمایت سے کنارہ کش ہو کر مجھے 'ٹی' کے رحم و کرم پر چھوڑ دیتے۔

لیکن میرے ستارے میرا ساتھ دے رہے تھے۔ قدرت نے کافی عرصہ پہلے میری مدد کے امکانات کی داغ بیل ڈال دی تھی۔

لی گینگ جو ٹی کا ایک سفاک اور خونخوار ایجنٹ تھا ابتدا ہی سے نیشی کاؤ کے پیچھے لگا دیا گیا تھا۔ مرنے سے قبل اس نے اپنی گفتگو میں یہ بتا دیا تھا کہ وہ نیشی کاؤ کی بو سونگھتا ہوا شنگھا کر کے چائنا ٹاؤن میں اس کے ٹھکانے پر پہنچا تھا اور پھر نیو یارک، لندن اور روم کے راستے اس کا تعاقب کرتا ہوا ڈبلن کے اس مکان میں پہنچنے میں کامیاب ہو گیا تھا جہاں نیشی کاؤ میرے ساتھ اہم گفتگو میں مصروف تھا۔ ٹی کے اس ایجنٹ نے اپنی گفتگو کی ابتدا میں یہ ذکر بھی کیا تھا کہ نیشی کاؤ مجھ سے ملاقات کا مشن لے کر بنکاک سے نکلا تھا۔ جبکہ وہ شنگھا اور بنکاک کے ذکر سے میں صرف ایک ہی نتیجہ اخذ کر سکا تھا کہ نیشی کاؤ نے میرے بارے میں سودے بازی کے لیے 'ٹی' کے کسی قابل مین یا شاید جمی لانبڈ سے بنکاک میں مذاکرات کیے ہوں گے جن میں یہ طے پایا ہو گا کہ اگر میں سفور تھیز اور ہم سن واپس کرنے پر آمادہ ہو جاؤں تو جمی لانبڈ میرے خلاف اپنی محاذ آرائی ترک کر دے گا۔ وہ سمجھوتا ہونے کے بعد نیشی کاؤ شنگھا کو لوٹ گیا ہو گا اور ٹی نے لی گینگ کو اس کے پیچھے لگا دیا تاکہ وہ نیشی کاؤ کے تعاقب میں مجھ تک پہنچ سکے۔ میں نیشی کاؤ کو اس کی مطلوبہ اشیا لوٹانے پر آمادگی ظاہر کرتا تو شاید لی گینگ کوئی بھی کارروائی کیے بغیر واپس لوٹ جاتا لیکن میری ہٹ دھرمی کا مظاہرہ دیکھ کر وہ مجھے قتل کرنے کے ارادے سے سامنے آنے پر مجبور ہو گیا۔ یہ دوسری بات ہے کہ لی گینگ اور اس کے دونوں ساتھی نیشی کاؤ کے ہاتھوں بے رحمانہ انداز میں جہنم واصل کر دیے گئے لیکن نیشی کاؤ پر ٹی اور جمی لانبڈ کی بدنیتی واضح ہو گئی۔

نیشی کاؤ کے لیے یہ تصور ہی ہتک آمیز تھا کہ ٹی کے بڑوں نے مافیا کے ایک ڈان پر اعتماد کرتے ہوئے اپنے ایک معمولی ہرکارے کو ابتدا ہی سے اس کے تعاقب میں لگایا ہوا تھا۔

ٹی کی طرف سے بے اعتمادی کے اس شرمناک مظاہرے کی بنا پر نیشی کاؤ میرے انکار کے مضمرات کو نظرانداز کرنے پر مجبور ہو گیا اور میں مافیا میں اپنا مقام برقرار رکھنے میں کامیاب رہا۔

مجھے دوسری بڑی کامیابی یہ ہوئی کہ میں ڈان کی طرف سے مقامی سیاست میں سرمایہ کاری کی ہدایت کی آڑ لے کر امیر جان سے ملاقات کا بہانہ کر کے کراچی سے نکلنے میں کامیاب ہو گیا تھا۔

اپنے چیف اصیب جیوالی اور نیشی کاؤ کی واقفیت میں میں امیر جان سے معاملات طے کرنے کی نیت سے اسلام آباد کے لیے روانہ ہوا تھا جب کہ میری اصل منزل مکاؤ میں ڈون کوانگ فو کی حویلی تھی۔

اس مرحلے پر میرے لیے صرف ایک ہی بات تشویش ناک تھی کہ نیشی کاؤ اور ڈون کوانگ فو پیدائشی اعتبار سے ہم وطن اور قدیم بزرگی ہی نہیں بچپن کے گہرے دوست بھی تھے۔ ان میں سے ایک مافیا کا ڈان تھا تو دوسرا ٹی کا ناقابل شکست ڈی مین۔ لیکن نیشی کاؤ کو اپنے بچپن کے مراسم پر اتنا ناز تھا کہ وہ پیشہ ورانہ رقابت کے عنصر کو نظرانداز کر کے ڈون کوانگ فو سے مکاؤ میں ملاقات کرنے کا ارادہ کر چکا تھا اور اس ملاقات کا سبب بھی میری ہی ذات تھی۔

ڈان نیشی کاؤ مکاؤ میں ڈون کوانگ فو سے مل کر اسے یہ سمجھانا چاہتا تھا کہ وہ میرے معاملے میں اپنے سپر آئی مین جمی لانبڈ کو اعتدال کی راہ پر رہنے کا مشورہ دے تاکہ میری وجہ سے ٹی اور مافیا کے پیشہ ورانہ مراسم میں کوئی دراڑ نہ پڑنے پائے۔

نیشی کاؤ کی تجربہ کار نگاہوں نے یہ بھانپ لیا تھا کہ آنے والے دنوں میں 'مافیا' کی کارکردگی میں میرا کردار بہت ہی اہم نوعیت کا حامل ہو گا اور اگر ٹی یا جمی لانبڈ کی طرف سے محاذ آرائی کا سلسلہ برقرار رہا تو اس کے نتیجے میں میری اعلیٰ کارکردگی متاثر ہو سکتی تھی۔

ان ہی پیچیدہ اور گنجلک خیالات سے لڑتے ہوئے میرے ذہن پر تھکان طاری ہونے لگی اور میں سگریٹ سلگا کر اپنے کمرے کی اس کھڑکی کے سامنے جا کھڑا ہوا جو ہاربر کے نیلے پانیوں اور اس کے پار پھیلے ہوئے ہانگ کانگ کے بہاؤنی جزیرے کی طرف کھلتی تھی۔

کھڑکی سے باہر کا منظر اس قدر حسین اور دلربا تھا کہ چند ثانیوں کے لیے میں مبہوت ہو کر رہ گیا۔ میں پہلے بھی کولون کے ساحل سے روشنیوں میں نہائے ہوئے ہانگ کانگ کا منظر دیکھ کر محظوظ ہو چکا تھا لیکن اونچی ہانگ کانگ ہوٹل کی چھٹی منزل سے اس منظر میں کچھ عجیب سا حسن پیدا ہو گیا تھا۔

ہانگ کانگ ہاربر کی تنگ سی آبی گزرگاہ پر ایک طرف سے جزیرہ ہانگ کانگ کی روشنیوں کا بھرپور انعکاس پڑ رہا تھا تو دوسری طرف کولون کے ساحل پر جگمگاتی ہوئی روشنیوں نے سمندر کے پانی کو روشنی کا غسل دیا ہوا تھا۔ اس طرح مشرق بعید کی اس جگہ سمندری ہاربر کا چپہ چپہ کسی نو خاصی روشنی میں نہایا ہوا تھا۔ بظاہر سمندر کی سطح بالکل پرسکون تھی لیکن اس پر دوڑتی ان تاریک دھبوں کا مخصوص اختلاج سمندر کے نیچے موجوں کے زیر و بم کی نشاندہی کر رہا تھا۔ ان دھبوں میں نمودار ہونے والی روشن لکیریں ان برق رفتار اسپیڈ بوٹس کی نشاندہی کر رہی تھیں جو اپنے سینوں میں عیش و طرب کی تھرتھری کا نغمہ سجائے سمندر

کے بیچ رواں تھیں۔

سیماب صفت اور تیز رفتار کشتیوں کے اس ورود میں کئی رنگا رنگ بادبانی کشتیاں بھی نظر آ رہی تھیں جو سست رو تفریح کے متلاشیوں کی ٹولیوں کے لیے نیلے پانیوں پر محو خرام تھیں۔ تیز رفتار اسپیڈ بوٹس کے مقابلے میں رنگا رنگ کشتیوں کی رعنائی اٹکھیلیاں کرتی ہوئی خیال زیادہ پرکشش معلوم ہو رہی تھیں۔ سمندر میں ایک ہی جگہ ٹھہری ہوئی نظر آ رہی تھیں۔ میں اضافہ ہو۔ کھڑکی کے شیشے میں سے ہانگ کانگ کی اونچی عمارات پر نصب بڑے ہیکل مدھم اشتہارات کی عبارتوں کے مطالعے کے ساتھ سمندری رحل ریل کا جائزہ لیتا رہا پھر دوبارہ بستر پر آ گرا۔

اس رات بہ مشکل میری آنکھ لگی رہی اور میں نے تمام پوری رات نیم خوابی اور بے خوابی کے عالم میں گزاری اور صبح ہی کھڑکی سے باہر دیکھا پو پھوٹنے کا نور پھیلتا نظر آیا میں بستر چھوڑ کر غسل خانے میں جا گھسا۔ بدن پر گرنے والی پانی کی نیم گرم اور ٹھنڈی دھاروں نے چند ہی منٹ میں ساری تکان بہا کر لے گئیں اور میں تازگی کے ایک نئے احساس کے ساتھ غسل خانے سے باہر نکل آیا۔

ہوٹل کے ڈائننگ ہال میں میں نے بہت دھیمے دھیمے ناشتا ختم کیا۔ میرا مدعا صرف وقت گزارنے کا تھا کیوں کہ جاناتھن بول سروس کا دفتر صبح نو بجے سے پہلے نہیں کھلتا تھا۔

مقررہ وقت پر میں نے اپنے کمرے سے جاناتھن بول سروس کا نمبر ملایا تو دوسری طرف سے فون اٹھانے والی ہی میری مطلوبہ خاتون ثابت ہوئی۔

"مس روزینا! میرا نام شوبر ہے!" میں نے آہستگی سے کہا۔ "مجھے مس شوائے نے تم سے رابطہ کرنے کا مشورہ دیا تھا۔ میں اسی وقت تم سے ملنا چاہتا ہوں۔"

"او!" روزینا کی نرم اور مترنم آواز ابھری۔ "شوائے میری بہت اچھی اور پرانی دوست ہے لیکن کیا یہ ممکن نہیں کہ ملاقات کے لیے تم شام تک انتظار کر لو۔ میں چھ بجے آف ہو جاتی ہوں۔"

"لیکن میرا ابھی ملنا ضروری ہے کیوں کہ..." میں نے زور دیتے ہوئے وضاحت کرنی چاہی لیکن روزینا نے اضطراری طور پر میری بات کاٹ دی۔

"میں دفتر میں بہت مصروف ہوتی ہوں۔ ویسے بھی یہاں کام کے اوقات میں نجی ملاقاتوں کو معیوب سمجھا جاتا ہے۔ میں تمہیں مناسب توجہ نہ دے سکی تو تم بھی برا محسوس کرو گے۔"

"پھر وہی خالص کاروباری ذہنیت" جس نے ہانگ کانگ میں بسنے والے خوش حال چینیوں کو جذبات سے عاری مشین بنا کر رکھ دیا ہے۔" میں نے دل ہی دل میں سوچا پھر جلدی سے کہا۔

"میری ملاقات کا تعلق تمہارے کام سے ہے۔ میں جلد از جلد ملنا چاہتا ہوں۔"

مجھے ڈر تھا کہ میں نے اسے قائل کرنے میں تاخیر سے کام لیا تو شکیلہ ورنت کی کفایت کے لیے نہ جانے کوئی الوداعی تقریب ادا کر

کے فون ہی بند نہ کر دے۔

"بزنس کی بات ہے تو بلا تکلف چلے آؤ!" ریسیور پر پہلی بار اس کی خوش گوار ہنسی کی آواز سنائی دی۔ "ہمارا دفتر سنا نیس ناتھن روڈ پر الفا ہاؤس کی دوسری منزل پر ہے۔ میرا ہوٹل ناتھن روڈ کی بغلی سڑک پر ہے۔ ہمارا بڑا سا بورڈ دور ہی سے نمایاں نظر آتا ہے۔"

"ٹھیک ہے میں آ رہا ہوں۔ اور ہوٹل سے تمہارے دفتر آنے میں مجھے بمشکل چند منٹ لگیں گے۔" میں نے اس کے بدلے ہوئے رویے پر مسرت کے ساتھ کہا اور فون بند کر دیا۔

ناتھن روڈ شہر کی شہ رگ کہی جا سکتی تھی جہاں سڑک کے دونوں طرف دنیا بھر کی اشیائے تعیش سے لدی ہوئی دکانیں گلیوں میں دور دور تک پھیلی ہوئی تھیں۔ اسی سڑک پر چنگ کنگ مینشن نامی دو منزلہ مارکیٹ بھی تھی جو پاکستانیوں اور ہندوستانیوں کا گڑھ سمجھی جاتی ہے کیوں کہ وہاں تمام دکانیں ان ہی اقوام کے لوگوں کی ملکیت ہیں جن میں غلبہ ہندوستانیوں کا ہے۔ میرا خیال تھا کہ میں وہاں پہنچنے کے بعد آسانی کے ساتھ الفا ہاؤس تلاش کر سکتا تھا لیکن ہوٹل سے اترنے کے بعد میں نے ارادہ بدل دیا۔

تلاش میں وقت ضائع ہونے کی صورت میں مجھے روزینا کے سامنے شرمندگی کا سامنا ہو سکتا تھا اس لیے میں نے قریب ہی سے گزرتی ہوئی سرخ ٹیکسی روک لی اور فون بتا کر اوپر کی۔

پاکستان میں بھی ہماری مرسڈیز اور اکارڈ کے ساتھ ہی ٹویوٹا کراؤن بھی طبقہ امرا کی پسندیدہ گاڑیوں میں شمار کی جاتی ہے ہانگ کانگ کی سڑکوں پر اسے ٹیکسی کی صورت میں رواں دیکھ کر اس تصور کو خاصی ٹھیس پہنچتی ہے۔

میٹر گرنے ہی براہ راست ہانگ کانگ ڈالر کی رقم سامنے آ گئی جو خاصی تشویشناک تھی۔ لیکن ٹیکسی فوراً ہی دروازے کی اندرونی سمت میں چسپاں سرخ عبارت پر نظر پڑی تو معلوم ہوا کہ اس ملک کے دونوں حصوں میں قلیل فاصلوں کے پیش نظر ٹیکسیوں کا کم سے کم کرایہ نو ڈالر مقرر تھا جو تین کلو میٹر تک کے لیے تھا۔ اس سے آگے فی کلو میٹر تین ڈالر کی شرح سے اضافہ ہوتا رہتا تھا۔ مسافر کے سامان کے لیے چار ڈالر فی عدد کی شرح مقرر تھی۔ اسی طرح پرندوں کے لیے بھی شرح مقرر تھی۔ ہاربر کے پار جانے کے لیے میٹر سے بیس ڈالر فاضل ادا کرنے ضروری تھے کیوں کہ زیر زمین سمندری سرنگ استعمال کرنے کے لیے دس ڈالر یک طرفہ ٹول ٹیکس ادا کرنا ہوتا تھا۔

میں ٹیکسی میں بیٹھا ابھی معلومات پر مبنی تحریر کو پوری طرح پڑھنے بھی نہ پایا تھا کہ ٹیکسی ایک جھٹکے سے رک گئی اس کے پیچھے آنے والا ٹریفک کسی بے تابی کا مظاہرہ کیے بغیر تھم گیا۔ میں نے جلدی سے دس ڈالر کا نوٹ ڈرائیور کو تھمایا اس نے سرسری انداز میں نوٹ اپنی پیشانی تک لے جا کر مجھے شکریہ ادا کیا کہ نو ڈالر کرایہ کے علاوہ اس نے بقیہ ایک ڈالر کو ٹپ تصور کر لیا تھا۔

زرانیوں کی اس زبردستی ملک بدری پر مجھے ترس آیا لیکن اس مصروف مقام پر اس سے بحث کرنے کا موقع نہیں تھا۔ اسے آگے بڑھنے میں ذرا سی بھی دیر ہوتی تو اس کے پیچھے رکی ہوئی گاڑیوں کے ڈرائیوروں کے صبر کا پیمانہ لبریز ہو سکتا تھا۔ زمین کی تنگی کی وجہ سے وہاں کے راستے بھی تنگ تھے اور لوگ ناگزیر رکاوٹوں کو صبر و تحمل کے ساتھ برداشت کرنے کے عادی تھے لیکن جب رکاوٹوں پر وہ نہایت سرعت کے ساتھ آپے سے باہر بھی ہو جاتے تھے۔

میں ٹیکسی سے اتر کر ہجوم اور تنگ فٹ پاتھ پر چلتا ہوا تنگ اور چھوٹی چھوٹی دکانیں زرد اندر تک سامان سے بھری ہوئی تھیں اور ان ہی کے اوپر جاپانا زبول سروس کا بورڈ نظر آ رہا تھا۔

بورڈ کے سہارے عمارت کا تعین کر کے میں تیزی سے اندر گھس گیا۔ لفٹ کے سامنے ناکافی جگہ میں چند افراد انتظار میں کھڑے ہوئے تھے۔ مجھے صرف پہلی منزل تک جانا تھا اس لیے میں زینوں کی طرف بڑھ گیا۔ پہلی منزل کے چھوٹے سے کاریڈور میں دونوں طرف کھلنے کے دروازوں والی دکانیں نظر آ رہی تھیں۔ میں یکے بعد دیگرے تیسری منزل بھی طے کر گیا لیکن جاپانا زبول سروس کے آثار نظر نہیں آئے۔ میری حیرانی پر گھڑیوں کے ایک شوروم میں سے ایک سیلز مین باہر آیا اور استفہامیہ نظروں سے میرا جائزہ لینے لگا۔

"جاپانا زبول سروس کا دفتر کہاں ہے؟" میں نے سلیس انگریزی میں پوچھا۔

میرا سوال سن کر اس کے چہرے پر شکنیں پھیل گئیں۔ وہ منہ ہی منہ میں کچھ بڑبڑایا پھر چینی زبان میں مجھے سمجھانے لگا۔ میرے چہرے پر پائی جانے والی حیرانی اور شاید بے تعلقی نے اسے فوراً ہی احساس دلا دیا کہ مجھ پر اس کی زبانی محنت رائیگاں جا رہی تھی۔ وہ اندازہ کر لینے کے باوجود اس کی زبان بدستور چلتی رہی لیکن اس نے ہاتھ کے اشاروں سے بھی کام لینا شروع کر دیا۔ ان اشاروں سے معلوم ہوا کہ میں غلط عمارت میں داخل ہوا تھا۔ مجھے نیچے اتر کر ملحقہ عمارت میں جانا چاہیے تھا۔

اس کا مفہوم سمجھتے ہی میں سر کی خفیف سی جنبش سے اس کا شکریہ ادا کر کے واپس چل دیا۔ میرے لیے اتنا ہی کافی تھا کہ اس چینی محافظ نے میری مدد کرنے کی حتی الامکان کوشش کی تھی۔

برابر والی عمارت کی پہلی منزل پر جاپانا زبول سروس کا دفتر سامنے ہی موجود تھا۔ وہ دفتر ایک ہال پر مشتمل تھا جو ہانگ کانگ کے خصوصی حالات کے تحت وسیع و عریض سمجھا جاتا ہو گا۔ دفتر کے داخلی دروازے پر محافظ کے بعد اندر ایک خالی کاؤنٹر تھا جس پر نمبر والی پرچیوں کی ایک گڈی رکھی ہوئی تھی۔ ایک طرف پلاسٹک کی چھوٹی چھوٹی کرسیاں پڑی ہوئی تھیں جن میں مختلف رنگوں اور نسلوں کے لوگ نمبر کی پرچیاں لیے اپنی باری کے انتظار میں بیٹھے ہوئے تھے۔ دوسری طرف کے ساتھ انگریزی کے ایل کی صورت میں لمبا سا کاؤنٹر بنا ہوا تھا جس کے پیچھے چار پانچ افراد انہماک کے ساتھ کام میں مصروف تھے۔ ہر شخص کے سامنے کوئی نہ کوئی بیٹھا ہوا تھا۔ بظاہر وہاں محافظ کے علاوہ کوئی ایسا خالی فرد نظر نہیں آیا جس سے میں روبینا کے بارے میں معلوم کرتا۔ کاؤنٹر کے پیچھے کئی عورتیں یا لڑکیاں بھی تھیں لیکن وہ مردوں کے مقابلے میں کچھ زیادہ ہی مصروف نظر آ رہی تھیں۔ میں چند ثانیوں تک وسط میں کھڑا ادھر ادھر دیکھتا رہا۔ مجھے توقع تھی کہ میٹنگ سے بیچ کو دیکھتے ہوئے کوئی نہ کوئی میری طرف متوجہ ضرور ہو گا لیکن اس دفتر میں ایسا کوئی رواج نہیں تھا۔

تو زچ کار میں محافظ کی طرف بڑھا۔ وہ کرسی پر دراز بائیں ہاتھ سے مسلسل اپنا رخسار کھجانے میں مصروف تھا۔ اپنے سامنے کسی کی موجودگی محسوس کر کے اس نے نیم وا آنکھوں سے میری طرف دیکھا اور میرے منہ کھولنے سے پہلے ہی کاؤنٹر کی طرف اشارہ کرتے ہوئے بولا۔ "نمبر کی پرچی لے لو۔"

"مجھے مس روبینا سے ملنا ہے۔ میں نے ابھی ابھی ان سے فون پر رابطہ کیا ہے۔ وہ میرا انتظار کر رہی ہو گی۔" میں نے اپنی جھنجھلاہٹ پر قابو رکھتے ہوئے نرمی سے اسے سمجھانا چاہا۔

میری بات سن کر اس کی آنکھوں میں تمسخر آمیز چمک پیدا ہو گئی اور وہ بے پروائی کے ساتھ بولا۔ "یہاں کوئی کسی کو وقت نہیں دیتا۔ پرچی لے کر اپنی باری کا انتظار کرو۔"

اس سے الجھنا بے سود تھا۔ میں نے خالی کاؤنٹر سے نمبر کی پرچی اٹھائی جس پر اکیسواں نمبر درج تھا۔ اس گڈی میں سارے نمبر ترتیب وار لگے ہوئے تھے۔

کرسی سنبھالنے کے بعد جب مجھے ٹیلیفون پر چودہ نمبر کی گونج سنائی دی تو اس دفتر کا نظام میری سمجھ میں آنے لگا۔

ایل نما کاؤنٹر کے پیچھے چھت کے ساتھ ایک الیکٹرانک بورڈ لٹک رہا تھا اور اس کے نیچے ایک لڑکی مائیک سنبھالے اعلان کر رہی تھی۔ اس کے اعلان کرتے ہی الیکٹرانک بورڈ پر چودہ کی جگہ پندرہ نمبر نے لے لی۔ اب رفتہ رفتہ کاؤنٹر کے سامنے سے ایک ادھیڑ عمر عورت اٹھ چکی تھی اور پندرہ نمبر والا لمبا تڑنگا امریکی اپنا بیگ سنبھال کر خالی کاؤنٹر کی طرف بڑھ گیا تھا۔

گویا وہاں انتظار کرنے والوں کو ہر وقت یہ معلوم ہوتا تھا کہ ملاقاتوں میں کون سا نمبر چل رہا ہے۔ کاؤنٹر خالی ہوتے ہی اگلے نمبر کو بلا لیا جاتا تھا۔ یہ طریقہ کار بہت سیدھا سادہ اور بے ضرر تھا لیکن ایک نجی کاروباری ادارے کے بجائے کسی سرکاری یا استقبالی مرکز کے لیے زیادہ موزوں نظر آتا تھا۔

میں نے غیر ارادی طور پر سگریٹ سلگانے کا ارادہ کیا تو وہاں تمباکو نوشی کی ممانعت کی کئی علامات نظر آئیں۔ میں نے دیکھا کہ پورے دفتر میں کوئی بھی سگریٹ نہیں پی رہا تھا اور نہ ہی وہاں ایش ٹرے کی قسم کی کوئی چیز نظر آ رہی تھی۔

وہاں مصروفیت اور کام کی تقسیم کا یہ عالم تھا کہ مائیک والی لڑکی چودہ نمبر کا اعلان کرنے کے بعد اپنے سامنے رکھے ہوئے

کاغذات کے پلندے کو نمٹانے میں مصروف ہو چکی تھی۔

وقفہ وقفہ سے نمبروں کا اعلان ہو رہا تھا لیکن میں محسوس کر رہا تھا کہ وہ ایجنسی کاروباری اعتبار سے خاصی مصروف اور مقبول تھی کیوں کہ لوگوں کے جانے کے باوجود میرے قریب و جوار میں بھری ہوئی کرسیوں کی مجموعی تعداد میں بتدریج اضافہ ہوتا جا رہا تھا۔

میرا نمبر آیا تو کاؤنٹر پر ایک سمک نوجوان اپنے ہونٹوں پر کاروباری مسکراہٹ سجائے میرا استقبال کرنے کے لیے تیار تھا۔ اس نے ادب اور احترام سے مجھے خالی کرسی پر بیٹھنے کے لیے کہا اور پھر سوالیہ انداز میں میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال دیں۔

"مجھے مس رودینا سے ملنا ہے۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے خشک لہجے میں کہا۔

"بزنس؟" اس نے استفہامیہ لہجے میں سوال کیا اور میرے اقرار پر فوراً ہی رودینا کو نوازدیا۔

وہ اس سے تیسری نشست پر کسی گاہک کے ساتھ گفتگو میں مصروف تھی۔ ان دونوں نے اپنی جگہیں چھوڑے بغیر چینی زبان میں چند فقروں کا تبادلہ کیا پھر میرا میزبان مسکراتے ہوئے بولا۔ "تم تیسرے کاؤنٹر پر چلے جاؤ۔"

"لیکن وہاں تو کرسی خالی نہیں ہے۔" میں نے جھک کر ادھر دیکھتے ہوئے کہا۔

"تم جاؤ۔ رودینا اس شریف آدمی کو میرے پاس بھیج رہی ہے۔" وہ بولا۔

اس وقت میری نئی ہوئی کھوپڑی ہر بات کا حتمی مفہوم اخذ کرنے پر تلی ہوئی تھی۔ مجھے یوں محسوس ہوا جیسے اس نے رودینا کے پاس بیٹھے ہوئے شخص کو شریف آدمی قرار دے کر مجھے رذیل آدمی کہا ہو۔ میں اس سے الجھنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا اس لیے اپنے دل کا غبار نکالنے کے لیے میں اسے اردو میں ایک گالی دیتا ہوا وہاں سے اٹھ گیا۔

"واہ دل خوش کر دیا۔" اردو میں کہے گئے ان الفاظ پر میں بُری طرح چونک پڑا۔

پھر مجھے وہ شخص نظر آگیا جو اپنی باری کے انتظار میں گوشے میں ایک نقشہ پھیلائے بیٹھا تھا۔

"پردیس میں اپنی زبان اور وہ بھی گالی کی صورت میں" سن کر دل نہال ہو گیا۔" مجھ سے نگاہیں چار ہونے پر وہ اپنی جگہ سے اٹھتے ہوئے خوش دلی کے ساتھ بولا۔

"سالے اپنے کام کے پیسے لیتے ہیں لیکن اس طرح پیش آ رہے ہیں جیسے مفت خدمت خلق کر رہے ہوں۔" میں نے اپنے دل کا غبار مزید ہلکا کرتے ہوئے کہا اور وہ ہنستا ہوا واپس بیٹھ گیا۔

اس اثنا میں رودینا کے سامنے والی کرسی خالی ہو چکی تھی۔ میں نے دیکھا کہ چینی نقوش اور متورم آنکھوں کے باوجود وہ خاصی دلکش اور قبول صورت لڑکی تھی۔ سب سے بڑی بات یہ تھی کہ اس کے چہرے پر فلسفیانہ سنجیدگی کے بجائے بارونق مسکراہٹ رچی ہوئی تھی۔

"میرا خیال ہے کہ فون پر میری تم ہی سے بات ہوئی تھی؟" اس نے اپنی کرسی سے اٹھ کر مجھ سے ہاتھ ملاتے ہوئے گرم جوشی کے ساتھ کہا۔ "میرا نام رودینا ہے... رودینا بین!"

"اور مجھے شوبر کہتے ہیں۔" اس کی گرم جوشی نے پل بھر میں میرا غصہ تحلیل کر دیا۔

"میں جلد از جلد مکاؤ جانا چاہتا ہوں۔" کرسی سنبھالتے ہی میں نے مطلب کی بات چھیڑ دی۔

"کب واپسی کا ارادہ ہے؟" اس نے اپنی کہنیاں کاؤنٹر پر ٹکا کر قدرے دھیمی آواز میں پوچھا۔

"دو چار دن... یا شاید ایک ہفتہ بھی لگ سکتا ہے۔ ابھی میں کچھ نہیں کہہ سکتا۔"

"میں تم سے فون پر بات کرتے ہی سمجھ گئی تھی کہ ایسی کوئی بات ہو گی ورنہ شوائے تم کو مجھ سے رجوع کرنے کا مشورہ نہیں دیتی۔ کہیں مکاؤ کے جوئے خانوں کی شہرت تو تمہیں وہاں نہیں لے جا رہی؟"

"کیا غیر ملکیوں کے لیے ان جوئے خانوں میں داخلہ ممنوع ہے؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"ان کی رونق ہی غیر ملکی سیاحوں کے دم سے ہے۔ بات صرف اتنی سی ہے کہ کبھی وہیں بیٹھنے والے ہر ادمی مکاؤ سے بہت کم صحیح سلامت واپس آتے ہیں۔"

"تو کیا وہاں لا قانونیت اتنی زیادہ ہے کہ نوبت قتل و غارت گری تک آگئی ہے؟"

"اول تو وہاں کبھی بھی قانون کی بہت زیادہ بالادستی نہیں رہی۔ سارا امن و امان اس لیے نظر آتا ہے کہ اس میں مکاؤ کے بدمعاشوں کا مفاد ہے۔ وہاں ہر وقت دنگا فساد ہونے لگے تو لوگ جواری اُدھر کا رخ بھی نہیں کریں گے۔ بس جیتنے والے کو اُن کے ایجنٹ جونکوں کی طرح گھیر لیتے ہیں پھر لڑکیوں اور شراب کے چکر میں انہیں گھما پھرا کر اپنی کسی لانچ میں لے جاتے ہیں۔ کھلے سمندر سے واپسی پر ان کا شکار اپنی ساری جمع پونجی سے محروم ہو چکا ہوتا ہے اور شرم کے باعث کسی سے شکایت تک نہیں کرتا۔"

"تم تو مکاؤ پر اتھارٹی معلوم ہوتی ہو؟" میں نے ہنس کر کہا۔ "میرا جوئے بازی کا کوئی ارادہ نہیں ہے۔ میں ڈون کو انگ نوت سے ملنے کے لیے وہاں جانا چاہتا ہوں۔"

میری بات پوری ہونے سے پہلے ہی اس کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں پھر اس نے سہمی ہوئی آواز میں کہا۔ "وہ مکاؤ کا بہت خطرناک اور بڑا آدمی ہے۔ وہاں اس کا نام لینے والوں کی زبانیں تک کاٹی جا چکی ہیں۔ سب لوگ اسے صرف ڈون یا بڑا بھائی کہتے ہیں۔ مکاؤ جا رہے ہو تو آئندہ اس کا نام لینے کی غلطی مت کرنا۔"

اس کے اس انکشاف پر مجھے اپنا حلق خشک ہوتا محسوس ہوا لیکن میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "ہدایت کا شکریہ۔"

طلب عمل کروں گا لیکن مجھے یہ تو بتا دو کہ میں اپنی منزل کی جانب کب تک روانہ ہو سکوں گا؟ میرے لیے وقت کی اہمیت سب سے زیادہ ہے۔ تم جانتی ہو کہ شوائے ڈوون کی سیکریٹری ہے اور میں اس کے مشورے پر تمہارے پاس آیا ہوں تو ضرور کوئی نہ کوئی بات ہوگی۔"

"میں پوری کوشش کروں گی کہ آج شام تک تمہاری روانگی کا بندوبست کر سکوں۔ اپنے کاغذات وغیرہ میرے پاس چھوڑ دو۔ وہ تک تمہیں دوبارہ آنا ہوگا۔"

روینا نے مجھ سے چند فارموں وغیرہ پر دستخط لیے اور رقم کے ساتھ ہی پانچ سو ڈالر لے کر ایک بڑے لفافے میں ڈالتے ہوئے اپنی کرسی سے اٹھ کھڑی ہوئی۔

یہ اس کی طرف سے اشارہ تھا کہ کام کی بات پوری ہو چکی تھی اس لیے مجھے روانہ ہو جانا چاہیے۔ میں نے اٹھ کر اس کا نرم و نازک ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے لیا۔

میں نے اندازہ لگایا کہ اس دفتر کے ہر کاؤنٹر کا یہی دستور تھا۔ وہاں آنے پر ہر گاہک کو ایسی بھرپور توجہ دی جا رہی تھی جیسے اس کے علاوہ وہاں دوسرا کوئی ضرورت مند موجود ہی نہ رکھتا ہو لیکن اس کے تمام سفری مسائل حل کرنے کے بعد اسے نرمی و خوش اخلاقی کے ساتھ رخصت کر کے نئے گاہک پر توجہ مرکوز کر دی جاتی تھی۔ جو ابھی کے لیے مڑا تو دیکھا ایک بورڈ پر چوبیسواں نمبر روشن تھا۔

میں نے باہر نکلنے سے پہلے خالی کاؤنٹر پر موجود نمبر والی پرچیوں کی گڈی کو دیکھا تو وہاں اڑتیسواں نمبر تھا جس کا اظہار انتظار گاہ میں بیٹھے اور ٹہلتے ہوئے سیاحوں کی تعداد سے بھی ہو رہا تھا۔

اگلے چار گھنٹوں کے لئے میرے پاس کوئی کام نہیں تھا اس لئے میں پرسکون انداز میں فٹ پاتھوں پر رواں مقامی اور غیر ملکی سیاحوں کی بھیڑ میں شامل ہو گیا۔

چین سے فرار ہو کر ہانگ کانگ میں پناہ گزین ہونے والوں کی بدولت یہ شہر نما ملک ہمیشہ سے آبادی کے شدید دباؤ کا شکار رہا ہے۔ پھر انگریز حکمرانوں نے چین کی بغل میں واقع اس بندرگاہ کو آزادانہ تجارت کی کھلی چھوٹ دے کر اس خطے کی تجارتی منڈی کا اہم ترین مرکز بنا کر تبدیل کر دیا تھا جس کی بنا پر وہاں پورے سال سیاحت اور تجارت کے شوقین غیر ملکیوں کا اژدحام رہتا تھا۔ ہانگ کانگ کا رقبہ اور سطح زمین کی بے انتہا قلت تھی جس کا سدباب کرنے کے لئے زیر زمین ماس ٹرانزٹ ریلوے اور زیر آب سرنگوں کے ساتھ ہی فلک بوس عمارتوں کا سہارا لیا گیا تھا۔ ساحلی چٹانوں کو کاٹ کر سنگلاخ پہاڑی ڈھلانوں تک کے سینے چیر کر کنکریٹ اور شیشے کی اونچی اونچی عمارتیں بنائی گئی تھیں۔ وہ سلسلہ رکا نہیں تھا بلکہ پہلے سے زور و شور کے ساتھ جاری تھا لیکن اس کے باوجود ہانگ کانگ کے مکانوں، دکانوں، راستوں اور فٹ پاتھوں تک سے زمین کی شدید قلت کا اظہار ہوتا تھا جسے صرف سلیقہ اور نظم و ضبط کی بنا پر قابو میں رکھا گیا تھا۔

میں جنگلی راستوں سے آگے بڑھا تو ایک چھوٹے سے پارک کے کنارے دو عورتیں ٹھیلوں پر گڑیاں بیچتی ہوئی نظر آئیں، میں وقت گزاری کے خیال سے ایک ٹھیلے پر رک گیا۔

ٹھیلے پر ہر رنگ اور ساخت کی سیکڑوں خوبصورت گڑیاں بکھری ہوئی تھیں اور کئی غیر ملکی مرد اور عورتیں بہت حیرت اور اشتیاق کے ساتھ اس ڈھیر میں اپنی پسند کے ماڈل تلاش کر رہی تھیں۔ مول تول کا کوئی حساب نہیں تھا۔ بیچنے والی جس گڑیا کے سو ڈالر مانگتی تھی، خریدار چالیس لگاتا تھا اور پھر بھاؤ ستر میں سودا ہو جاتا تھا۔ آس پاس کچھ اور ہاکر بھی منڈلا رہے تھے۔ کسی کے ہاتھوں میں نفیس ڈائری تھی تو کوئی سلک کی ٹائیوں کی سوداگری کر رہا تھا۔

میں اس بھیڑ سے ہٹا تو قریب ہی دیوار سے نکل کر اچانک ایک چینی نوجوان میرے قریب آگیا۔

"یہ گڑیاں خرید و گے؟" اس نے شائستہ انگریزی میں سرگوشی کرتے ہوئے، اپنے ہاتھ میں دبی ہوئی فوٹو البم کی ورق



گردانی کی۔ البم میں گڑیوں کی تصاویر تھیں۔

"تم جس عورت کے فیصلے پر کڑے تھے' وہ اُلو کی پٹھی بہت مکار بلکہ بکی ٹھگ ہے۔" میرے تنوتر پر اس نے جلدی سے کہا "دو گنی قیمت پا کر زیور کی قیمت تک گاہکوں کو لوٹتی رہتی ہے۔ خوب صورت کیبن میں بند کی ہوئی راہبات عشین تھوڑے ہی دن میں رائج سفارف دے جاتی ہے..."

"اور تم کیا بیچتے ہو؟" میں نے اس کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے سوال کیا۔

"راز دا سیکو رز بلما' ڈوشل' کار نیز۔ تمہیں جو بہترین گڑی درکار ہو' وہ نہایت مناسب داموں پر دلوا سکتا ہوں۔ سامنے ہی میری دکان ہے۔ میری درائٹی دیکھ کر تم حیران رہ جاؤ گے۔" اس نے میرے ساتھ چلتے ہوئے مجھے شیشے میں اتارنے کی کوشش کی۔

"اصلی یا دو نمبر؟" میں نے اس سے مرعوب ہوئے بغیر چبھتا ہوا سوال کیا۔

"گارنٹی کے ساتھ اصلی مال ہوگا۔" اس نے پورے اعتماد کے ساتھ کہا "تم گڑیوں کے شوقین معلوم ہوتے ہو بھلا تمہیں دھوکا کون دے سکتا ہے؟"

میں اس کی چاپلوسی پر دل ہی دل میں ہنسے بغیر نہ رہ سکا۔ وہ فنکارانہ چابک دستی کے ساتھ میری انا کو ابھار کر مجھے اپنے جال میں پھانسنے کی کوشش کر رہا تھا۔

"دراصل ہمارے پاس فیکٹریوں سے پار کی ہوئی گڑیاں آتی ہیں۔" اس نے اپنی جعل سازی کا انوکھا راز گھڑتے ہوئے "بات جاری رکھی" ہر کمپنی سے سال میں دس پانچ گڑیاں آتی ہیں جو تم جیسے خوش نصیب خریدار کوڑیوں کے مول لے جاتے ہیں۔"

اس وقت تک ہم خاصی دور چل کر ایک تنگ مارکیٹ میں داخل ہو چکے تھے' اس لئے میں نے پوچھا "تمہاری دکان اب کتنی دور رہ گئی ہے۔"

"بس تھوڑی ہی دور ہے۔ تم میرے ساتھ چلتے رہو۔ دراصل ہم لوگ اپنی قیمتی گڑیاں ہر کس و ناکس کو دکھا کر اپنا اور اس کا وقت برباد نہیں کرتے۔ آدمی کو پہچان کر بات کرتے ہیں۔ مجھے فخر ہے کہ گاہک کی پہچان میں مجھے آج تک دھوکا نہیں ہوا ہے۔"

وہ اپنی چکنی چپڑی باتوں میں الجھا کر' مارکیٹوں اور گلیوں سے گزرتا ہوا' تقریباً ڈیڑھ دو گھنٹے بعد لے گیا۔ آخر اس مشن کا اختتام ایک اونچی سی عمارت کے سامنے ہوا جس کا داخلی دروازہ بند ہی نہیں بلکہ اندر سے مقفل بھی تھا۔

اس نے دروازے کے شیشے پر دستک دی تو مسلح دربان نے دروازہ کھول دیا اور وہ مجھے لے کر لفٹ میں داخل ہو گیا۔

"تم تو دکان کہہ رہے تھے۔ اب ہم کہاں جا رہے ہیں؟" میں نے ہلکا سا احتجاج کیا۔

"یہ ہانگ کانگ ہے" وہ ہنستے ہوئے بولا "یہاں زیادہ تر دکانیں ایسی ہی عمارتوں میں ہیں۔ اس عمارت میں ہمارے علاوہ بیوپاریوں کے دفاتر بھی ہیں۔ اسی وجہ سے اس عمارت میں عام گاہکوں کے داخلے پر سخت پابندی ہے۔"

پانچویں منزل پر لفٹ سے اترنے کے بعد ہم ایک منقش دروازے پر رک گئے۔ شیشے کے دروازے کے اس پار "ایک صوفے پر ایک موٹا سا چینی کروٹ لیے سو رہا تھا۔ دو آدمی ایک میز کے گرد بیٹھے' تاش کھیل رہے تھے۔ اپنے ساتھی کو دیکھتے ہی ان میں سے ایک نے اٹھ کر دروازہ کھول دیا۔

ہمارے اندر داخل ہوتے ہی ان دونوں نے میز پر سے سگار والی چینی بیئر کی لمبی بوتلیں اٹھائیں اور اندر والے کمرے میں غائب ہو گئے جہاں پہلے سے کسی کی موجودگی کے آثار تھے۔

اس کمرے میں ایک طرف دیوار کے ساتھ تجوری رکھی ہوئی تھی۔ بچا ہوا بیسٹروں کا ڈھیر نظر آ رہا تھا۔ مجھے یہ اندازہ لگانے میں دشواری نہیں ہوئی کہ وہ پانچ سات چینی' ان ہی کمروں کو رہائش کے طور پر استعمال کرتے تھے اور دن میں بیسٹر سمیت یہ تمام دکان نما کارخانے کا روپ دھارے رہتے تھے۔

"بیئر' چائے یا کافی؟" مجھے کرسی پر بٹھانے کے بعد لانے والے نے رسماً سوال کیا۔

"کچھ بھی نہیں۔" میں نے اس اجاڑ دفتر کا جائزہ لیتے ہوئے کہا "اگر یہ تمہاری دکان ہے تو گڑیاں یا دوسرا سامان کہاں ہے؟ یہاں تو کچھ بھی نظر نہیں آ رہا ہے۔"

اس نے گڑیوں کی تصاویر والی البم میرے سامنے ڈال دی "تم اس میں سے ماڈل پسند کر کے بتاؤ۔ میں ابھی پیدا کر دوں گا۔ چند قیمتی گڑیاں تو اس وقت بھی تجوری میں موجود ہوں گی لیکن مال باہر کرنے کے بجائے تمہاری پسند کا اندازہ ہو جائے تو بہتر رہے گا۔"

میرے اور اس کے مذاکرات کے دوران میں اندر والے چینی پُراسرار انداز میں بار بار ہمارے کمرے میں جھانکتے رہے' ان کے درمیان کچھ باتیں بھی ہو رہی تھیں۔ میں اس ماحول میں خود کو نہایت غیر محفوظ اور بے یار و مددگار محسوس کر رہا تھا۔ مجھے لانے والے نے اپنے مشتبہ کاروبار کے بارے میں پہلے ہی اظہارِ خیال کر دیا تھا۔ اس دفت میں ان کے دفتر میں محبوس تھا۔ اگر وہ ٹھگی کی کوشش میں ناکام رہنے پر جھلا کر میرے خلاف کوئی الزام عائد کر دیتے تو میرے پاس اپنے دفاع کے لیے ' بیجنگ کے علاوہ کوئی مؤثر دلیل نہیں تھی۔

میں نے البم میں سے چند قیمتی گڑیوں کے ماڈل پسند کیے۔ اس نے مجھے صرف دو گڑیاں دکھائیں۔ کھلے بازار میں ان اصلی گڑیوں کی قیمت کسی طرح دس' بارہ ہزار ڈالر سے کم نہ ہوتی لیکن اس نے مجھے صرف ہزار ہانگ کانگ ڈالر کے لگ بھگ بتائے۔ اس کا اصرار تھا کہ وہ فیکٹری سے چرائی ہوئی اصلی گڑیاں تھیں جب کہ میں مشہور عالم گڑیوں کی جعل سازی میں ہانگ کانگ کی شہرت سے بخوبی واقف تھا لیکن اس دفتر کے پُراسرار اور غیر محفوظ ماحول میں گھٹن محسوس کر رہا تھا اس لیے ان ہی میں سے ایک گڑیا

سال ڈال کر کے چار سو میں سودا کر لیا۔
میں امریکی ڈالروں میں رقم ادا کر رہا تھا تو اندر والے کمرے سے ایک سفید فام برآمد ہوا۔ اس کے چہرے پر پھیلی ہوئی مسرت سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ ہزاروں کا مال سیکڑوں میں خریدنے پر خوش تھا۔ مجھ سے نگاہیں چار ہوتے ہی اس کے لبوں پر آسودہ سی مسکراہٹ پھیل گئی۔
اسے عزت اور احترام کے ساتھ باہر ہانکنے کے بعد، اس کا میزبان چینی بھی میرے پاس آ گیا۔
"یہ سفید فام اپنے پورے خاندان کے لیے دس گھڑیاں خرید کر لے گیا ہے۔" اس نے آتے ہی مجھے پھانسنے والے سے کہا۔
"اب اندر صرف تین گھڑیاں رہ گئی ہیں۔"
"بیوقوف!" میرے میزبان نے ڈالروں کی گنتی ترک کر کے مجھ سے کہا۔ "تین وہ اور ایک میرے پاس ہے۔ چاہو تو یہ چاروں بھی لے لو بہت کم قیمتوں میں دے دوں گا۔"
"میرے پاس اتنی رقم نہیں ہے۔" ان بدمعاشوں میں اکیلا رہ جانے کے احساس کے تحت میں نے اپنی کم مائیگی کا اعلان ضروری سمجھتے ہوئے کہا۔
دونوں مایوسانہ انداز میں شانے اچکا کر رہ گئے اور ڈالر گننے کا عمل دوبارہ جاری ہو گیا۔
"رسید اور گارنٹی؟" میں نے روانہ ہونے سے پہلے سوال کیا۔
وہ مسخرانہ انداز میں چیختے ہوئے اٹھ گیا۔ "رسید اور گارنٹی کے ساتھ یہ گھڑی بازار میں بکتی ہے۔ چوری کے مال کے لین دین میں یہ نخرے کہاں چلتے ہیں۔"
اس نے بڑھ کر تلاشی کا دروازہ کھول دیا۔ جو میرے لیے روانگی کی ہدایت کے مترادف تھا۔
"لیکن گارنٹی کے بارے میں تو تم نے خود کہا تھا!" میں نے احتجاج کیا۔
"میں نے کہہ دیا، بس یہی گارنٹی ہے۔" اس نے مشفقانہ انداز میں میرے شانے پر ہاتھ مارتے ہوئے کہا اور میں سر جھکائے باہر نکل گیا۔ میری نظروں میں وہ جعلی گھڑی ان داموں مہنگی نہیں تھی لیکن وہ لوگ دوسروں کو زیادہ رقم میں بھی پھانستے ہوں گے۔ ایسے چلتے پھرتے ہنرمندوں کے ساتھ سودا کر کے کوئی بھی خریدار مطمئن نہیں ہوتا۔ اسے یہی قلق رہتا ہے کہ اس نے مزید کم دام لگائے ہوتے تو شاید ان ہی داموں پر سودا طے ہو جاتا لیکن یہ سب بھول بھلیاں ہوتی ہیں۔ مجسس خریدار اور رسیا سب کچھ جاننے کے باوجود دنیا بھر میں ایسے سوداگروں کے جال میں پھنستے رہتے ہیں۔ جہاں بے وقوف بننے کے ساتھ ہی نفع بخش خریداری کا بھی پورا پورا امکان رہتا ہے اور چالاک ٹھگ خریداروں کی اسی نفسیاتی کمزوری سے فائدہ اٹھاتے ہیں۔
بازار کی حد تک رہی ایک تجربہ کافی تھا۔ میرے پاس اس

وقت بھی تین گھنٹے باقی تھے۔ میں خالی الذہنی کے عالم میں ایک طرف چلتا رہا۔ ہانگ کانگ جیسے گنجان آباد ملک میں تفریحی مقامات کی شدید قلت تھی۔ کولون ہو یا سمندر کے اس پار ہانگ کانگ کا علاقہ، دونوں ہی تنگ و بلند عمارات پر مشتمل تھے۔ کنکریٹ کے اس جنگل میں خال خال کوئی چھوٹا سا ویران میوزیم وغیرہ نظر آ جاتا تھا اور بس۔ دراصل انسانوں کی رہائش، سرکاری دفاتر و تجارتی دکانوں کے بعد اس ملک میں اتنی جگہ ہی نہیں بچی تھی کہ دوسری ضروریات کی طرف توجہ دی جا سکتی۔ عام آدمی کی سب سے بڑی تفریح اردگرد اطراف کے سواحل تھے۔ جن کی جیب میں فاضل رقوم ہوں، ان کے لیے کلب اور نائٹ کلب تھے جو عام طور پر دن ڈھلنے کے بعد ہی شراب میں غسل کر کے شباب پر آتے تھے۔
ہانکو روڈ کی ایک گلی میں چھوٹی چھوٹی دکانوں پر بکتی خداؤں اور پانچ شیطانوں کے چھوٹے بڑے مجسموں نے میری توجہ اپنی طرف مبذول کرا لی۔ انتہائی باریکی کے ساتھ مٹی میں ڈھالے گئے چھوٹے مجسموں کے ایک ایک نقش میں بھرپور تاثر موجود تھا۔ ان مجسموں میں چڑیلوں اور بدروحوں کی شرمناک سرمستیوں کو نہایت چابک دستی کے ساتھ سمویا گیا تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے بدمستی کے عین عروج کے وقت کسی ساحر نے ان سب کو جامد کر کے منجمد کر دیا ہو۔ کمال کی بات یہ تھی کہ مٹی سے ان پتلوں کی تشکیل میں کسی مشین کا کوئی حصہ نہیں تھا بلکہ یہ سب دستکاری کے شاہکار تھے۔
اس سڑک سے جب نوتھن روڈ پر نکلتے ہی مجھے داہنی طرف ایک بلند مینار نظر آیا تو میرے قدم بے اختیار اسی طرف اٹھ گئے۔ زیر زمین ریلوے اسٹیشن کو اترنے والے راستے کے قریب ہی کولون کی عالیشان جامع مسجد واقع تھی جس کی سیڑھیوں پر متعدد باریش پاکستانی اور افغان براجمان تھے۔
میں نے اس مسجد کا طواف کرتے ہوئے یہ بات خاص طور پر نوٹ کی کہ وہ کولون پارک کی زمین پر اسی کے ایک کونے پر اس طرح واقع تھی کہ اس کا کافی حصہ پارک لین شاپنگ بولیوارڈ سے ڈھکا ہوا تھا۔ اس شاپنگ سینٹر کی حد اور مسجد کے سرے کے درمیان واقع طویل و عریض پٹی کو خریداروں کی چہل قدمی کے لیے مخصوص کر دیا گیا تھا۔ یہ انجینئرنگ کا کمال تھا کہ اس نے کولون کے اہم ترین علاقے کی زمین پر توسیع کرتے ہوئے بھی مسجد کی عمارت کو پارک کی فصیل تک محدود کرنے کی کوشش نہیں کی تھی بلکہ مسجد اور پارک کی حدود کے فرق کو نہایت خوبصورتی کے ساتھ اپنی منصوبہ بندی میں سمو لیا تھا۔
مسجد سے ہوتا ہوا میں کولون پارک میں چلا گیا۔ باہر سے اندازہ ہی نہیں کیا جا سکتا تھا کہ شہر کے عین وسط میں ایک پہاڑی پر اس قدر خوبصورت، وسیع تفریح گاہ ہو سکتی ہے۔ میں پہلی دفعہ اس پارک میں داخل ہوا۔ پہاڑی نشیب و فراز پر پھیلے ہوئے سبزہ زاروں، پھولوں کے کنج، عمارات، عجائب گھر اور دور تک پھیلے ہوئے چڑیا گھر میں کسی ٹکٹ کے بغیر گھومتے ہوئے مجھے اپنی ایک

ہوٹل کہنی دی گئی۔ ہانگ کانگ میں ساحل کے علاوہ کولون پارک کو غالباً سب سے بڑی عوامی تفریح گاہ قرار دیا جا سکتا تھا۔

پارک کے ابتدائی حصے میں دیوار کے ساتھ متعدد کیبن نما کمرے بنے ہوئے تھے جو سامنے سے بالکل کھلے ہوئے تھے ان میں سے بعض خالی تھے اور چند پکنک کے لیے آئے ہوئے مختلف خاندان قابض تھے۔ وہ سب ڈھول تاشوں، بگل اور سنکھ بجا کر اپنے قومی انداز میں ناچتے گاتے ہوئے بہت بھلے معلوم ہو رہے تھے۔ کسی بھی خوف اور فکر کے بغیر کی جانے والی وہ تفریحات مقامی باشندوں کے ساتھ ہی انتظامیہ کی رواداری اور فراخدلی کی مظہر تھیں۔ اگر ہانگ کانگ کی آبادی میں سے متوسط طبقہ کے بیشتر تاجر بددماغ دکانداروں کو نکال دیا جاتا تو وہ ملک ہر اعتبار سے قابل رشک تھا لیکن اس مفروضے کا دوسرا رخ یہ بھی تھا کہ ہانگ کانگ کے عروج اور شناخت میں چینیوں کا بڑا ہاتھ تھا۔ وہ نہ رہتے تو ہانگ کانگ بھی شاید ہانگ کانگ نہ رہتا۔ اپنی شناخت کھو کر دوسرے بین الاقوامی شہروں میں گم ہو جاتا۔

اس پارک میں لندن کے ہائیڈ پارک اور پیرس کے باغات جیسے شرمناک نظارے تو نہیں تھے لیکن روز افزوں گوشوں، پھولدار بیلوں سے ڈھکی ہوئی نشستوں اور ریزرو ڈھلانوں پر ظالم سماج کے ستائے ہوئے متعدد جوڑے دنیا و مافیہا سے بے خبر ایک دوسرے کی ذات میں کھوئے ہوئے تھے۔ ان لیٹے بیٹھے اور ٹہلتے ہوئے جوڑوں کی حرکات میں عشق اور شدت جوانی کی بے قراریاں بے شک نمایاں تھیں لیکن مقامی اور غیر مقامی جوڑے بالکل ہی مادر پدر آزاد نہیں تھے اور عشق میں جب تک جذبات کی وارفتگیاں اور والہانہ پن نہ ہو اسے عشق نہیں کہا جا سکتا۔ ابھی تک بھی سوکھی محبت کچھ اڈا میں بدھ کی مورتی کے سامنے گیان دھیان میں بیٹھے ہوئے بھکشو کی نفس کش عبادت بن کر رہ جاتی ہے جس سے صرف عابد ہی مزہ لیتا ہے۔ دیکھنے والوں کے حصے میں نری عبرت آتی ہے۔

انسانوں، حیوانوں اور پرندوں میں، میں نے اپنا وقت بہت آرام سے گزار لیا۔ اس وسیع و عریض پارک کے بعض حصوں میں خورد و نوش کی اشیاء کے اسٹال بھی تھے جنہوں نے میری شکم پری میں ناقابل فراموش کردار ادا کیا اور جب میں نے رودینا کی طرف واپسی کی راہ اختیار کی تو دل و دماغ کے ساتھ میرا شکم بھی سیر تھا۔

میں چائنا ٹریول سروس کے طریقہ کار سے واقف تھا اس لیے وہاں پہنچتے ہی نمبر لینے کے لیے خالی کاؤنٹر کی طرف بڑھا جہاں ایک سو بارہواں نمبر نمایاں تھا۔ وہاں اس وقت بھی خاصی تعداد میں لوگ موجود تھے لیکن میں نمبر لے کر پلٹا تو رودینا نے آواز دے کر مجھے کاؤنٹر کی طرف بلا لیا۔

کاؤنٹر پر اس وقت رودینا کی جگہ کوئی مرد مسافروں کی ضروریات پوری کر رہا تھا جب کہ وہ خود کچھ کاغذات میں الجھی ہوئی تھی۔

اس نے مجھ سے نہایت گرمجوشی کے ساتھ ہاتھ ملایا، پھر دراز سے ایک لفافہ نکال کر میرے آگے ڈال دیا۔ "اس میں تمہارے سب کاغذات ہیں۔ چار بجے گھاٹ سے مکاؤ کے لیے فیری روانہ ہو گی۔ اس میں تمہارے لیے اپر ڈیک کی بکنگ کرا دی گئی ہے۔ کوشش کے باوجود کیبن کا انتظام نہیں ہو سکا۔"

"بہت بہت شکریہ۔ کاغذی کارروائیوں کے بعد اس سے پہلے روانگی شاید ممکن ہی نہیں تھی۔"

"مجھے یقین ہے کہ تم نے انتظار کے چند گھنٹے گن گن کر گزارے ہوں گے۔" وہ ہنستے ہوئے بولی۔

"ایک گھڑی خریدنے کے بعد کولون پارک میں جا بیٹھا تھا۔ مجھے خوشی ہے کہ یہاں کے نوجوان بھی اپنی محبت کے اظہار میں اسی طرح پرجوش اور بے صبرے ہوتے ہیں جیسے کہیں اور کے۔"

"تو کیا انہیں نہیں ہونا چاہیے؟" اس نے ذرا سی نظریں میرے چہرے پر گاڑ کر پوچھا۔

"ذہن نئی جگہ جاتا ہے تو نئی چیزوں کی توقعات لے کر جاتا ہے۔ ہر جگہ پرانی چیزوں اور طریقوں سے واسطہ پڑتا رہے تو سیاحت کا لطف ختم ہو جاتا ہے۔ یکسانیت اور جمود سے اکتا کر ہی کوئی اپنا گھر بار تو نے لگتا ہے جہاں کی یکسانیت سے فرار حاصل کرنے کے لیے وہ سیاحت پر نکلتا ہے۔"

"اسی لیے تو کہتے ہیں کہ دنیا گول ہے۔" وہ تیز ہنسی کے ساتھ بولی۔ "ایسا نہ ہو تو ہر سال کروڑوں سیاح اپنا وطن اور گھر بار چھوڑ کر نئے زمانے بسا لیں۔ ہر طرف ایسی افراتفری ہو گی کہ محبت اور وفا کا تصور تک ختم ہو کر رہ جائے گا اور پھر تم کون سی سیاحت پر نکلے ہو؟ تمہیں تو مکاؤ میں کسی سے ملنا ہے۔ سیاحت میں کسی کی کوئی منزل نہیں ہوتی۔"

رودینا خاصی سمجھدار اور باتونی معلوم ہوتی تھی لیکن میرے پاس اُس کی دلچسپ گفتگو سے لطف اندوز ہونے کے لیے وقت نہیں رہا تھا۔ اس لیے میں نے موضوع بدل کر حساب کتاب کی بات چھیڑ دی۔

"تم فیری کے کپتان روپچانگ سے ضرور مل لینا۔" اس نے رقم دراز میں رکھتے ہوئے مجھے ہدایت کی۔ "اس سے میری بات ہو گئی ہے۔ وہ تمہیں مکاؤ کے کسی اچھے ہوٹل میں پہنچا دے گا۔"

"اور مس ہوانگ سے ملاقات کی کیا صورت ہو گی؟" میں نے دلچسپی سے پوچھا۔

"وہ تمہارا اور اس کا معاملہ ہے۔ ویسے اسے اطلاع مل چکی ہو گی کہ تم آج چار بجے والی فیری سے مکاؤ کے لیے روانہ ہو رہے ہو لیکن ہوانگ کے بارے میں میری ہدایت یاد رکھنا۔ بے خبری میں بھی تمہاری زبان سے اس کا نام نکل گیا تو تم زندگی بھر پچھتاتے رہو گے۔"

میں نہایت گرمجوشی کے ساتھ اسے الوداع کہہ کر اس کے دفتر سے نکل آنے کا ارادہ کر ہی رہا تھا کہ اچانک فون کی گھنٹی بج اٹھی۔

روونیا نے ریسیور دو لمحے بھر خاموش رہنے کے بعد بڑے تپاک کے ساتھ ہیلو کہا پھر گفتگو شروع ہو گئی جو اجنبی زبان میں تھی۔ اس دوران میں روونیا ایک عجیب اور دلکش ترنم کے ساتھ وقفے وقفے سے ہاں اور نا جیسے مختصر الفاظ کی گردان کرتی رہی۔ میرے لیے اجنبی بلکہ کینٹونی زبان کے وہ الفاظ بالکل مہمل اور بے معنی تھے لیکن روونیا کے دلکش اور شیریں انداز نے ان الفاظ میں گویا رس گھول دیا تھا۔

میں کہیں پڑھ چکا تھا کہ کینٹونی الجھی الجھی سی زبان تھی جس میں بہت سے الفاظ ایسے تھے کہ صرف انہیں ادا کرنے کے انداز کے ذریعے سے مختلف مفاہیم ادا کیے جا سکتے تھے۔ اس قدر حساس اور نازک زبان جب اجنبی بھی ہو تو سننے والا احمق کی طرح منہ تکتا رہ جاتا ہے لیکن روونیا کے بولنے کا انداز اس قدر پیارا تھا کہ میں واقعی اس کی حلاوت میں گم ہو کر رہ گیا۔

میں اس وقت بری طرح چونکا جب روونیا نے ریسیور میری طرف بڑھا دیا۔

دوسری طرف سے زرون کو انگ فو کی سیکریٹری شوانے کی آواز سن کر میرے بدن میں سنسنی سرایت کر گئی۔ وہ کہہ رہی تھی۔ "تم مکاؤ آ رہے ہو تو مجھ سے رابطہ کرنے کی کوشش نہ کرنا۔ ایسی کوشش تمہیں مہنگی پڑے گی۔ یہاں کسی کو شبہ ہو گیا ہے کہ میں تمہاری مدد کرتا چاہ رہی ہوں۔"

"آخری بار تمہاری باتوں سے میں نے اندازہ لگا لیا تھا کہ حالات میں کوئی ناخوشگوار تبدیلی رونما ہو گئی ہے۔ اس وقت تم کہاں سے فون کر رہی ہو؟"

"میں زرون کی حویلی سے باہر ہوں۔ جب بھی موقع ملا میں خود تم سے رابطہ کر لوں گی۔"

"لیکن تم سے بات کیے بغیر میں زرون سے کیسے رابطہ کر سکوں گا؟"

"تم زرون کے لیے فون کر لینا۔" اس نے چند ثانیوں کے سکوت کے بعد جواب دیا۔ "لیکن ایسی کوئی بات نہ کرنا جس سے میری پوزیشن پر خراب اثر پڑے۔"

"تم بہت نیک اور مہربان عورت ہو۔" میں نے خوشامدانہ لہجے میں کہا۔ "اب تو بتا دو کہ غزالہ اور میرا آدمی کہاں ہے؟ وہ دونوں کس حال میں ہیں؟"

"وہ دونوں حویلی میں زرون کے قیدی ہیں لیکن فکر مند ہونے کی ضرورت نہیں۔ زرون کے قیدیوں کی بھی مہمانوں کی طرح خبر گیری کی جاتی ہے۔ بس وہ ایک کمرے میں محبوس ہیں اور اپنی آزادانہ مرضی سے کہیں آ جا نہیں سکتے۔"

"لیکن کسی وقت زرون کی کھوپڑی سنک بھی سکتی ہے۔" میں نے تشویش ظاہر کی۔

"یہ امکان تو ہر وقت اور ہر ایک کے بارے میں رہتا ہے۔ اس کے لیے کسی کا قیدی ہونا ضروری نہیں۔ اس کے سارے ملازم اسی لیے اُس کی خوشنودی حاصل کرنے میں لگے رہتے ہیں۔ درحقیقت وہ مکاؤ میں بے تاج بادشاہ ہے۔ جب تک وہ اپنے کسی ملازم، مہمان یا قیدی کو کوئی سزا نہیں سناتا، حویلی میں ہر شخص خوش رہتا ہے۔ میرا خیال ہے کہ اگلے دو چار دن بھی وہ دونوں ہنسی خوشی گزار لیں گے۔ اس وقت تک تم زرون کو رام کرنے کی کوئی نہ کوئی راہ نکال سکتے ہو۔"

"تم مجھ پر اتنا احسان تو کر سکتی ہو کہ غزالہ کو میری مکاؤ آمد کی خبر دے دو؟"

"ہرگز نہیں۔" اس کی تیز اور اضطراری آواز سنائی دی۔ "یہ زرون سے کھلی غداری ہو گی۔ میں تمہارے اور ان کے درمیان کوئی پیغام رسانی نہیں کر سکتی۔ بائی۔"

میں نے خاموشی کے ساتھ ریسیور کریڈل پر ڈال دیا۔ ابتدا میں روونیا اس امر پر خوش نظر آئی تھی کہ شوانے کی فون کال میری موجودگی ہی میں آ گئی تھی جس سے ظاہر ہوتا تھا کہ وہ میری طرف سے کتنی فکر مند تھی لیکن گفتگو کے اختتام پر میری مایوسی کا مشاہدہ کر کے وہ حیران نظر آنے لگی تھی۔

"کیا ہوا؟ شوانے سے بات کرنے کے بعد تم کچھ فکر مند ہو گئے ہو؟" اس نے پوچھا۔

"اس کی بھی کچھ مجبوریاں ہو سکتی ہیں۔ بہرحال تمہارے تعاون کا بہت بہت شکریہ۔ واپسی پر وقت ہوا تو تم سے ضرور ملاقات ہو گی۔" میں نے گرمجوشی کے ساتھ اُس سے ہاتھ ملایا اور تیزی کے ساتھ بانکے چھبیلے مردوں کے قہقہے سنتا چلا گیا۔

میرے پاس بہت زیادہ وقت باقی نہیں رہا تھا اس لیے میں تیزی کے ساتھ اپنے ہوٹل کی طرف روانہ ہو گیا۔ میرے ساتھ زیادہ ساز و سامان تو نہیں تھا لیکن ہم گن کو کپڑوں وغیرہ میں چھپانے کے لیے میں کراچی سے ہی ایک چھوٹا سوٹ کیس لے کر چلا تھا۔ ہم گن کا مسئلہ درپیش نہ ہوتا تو میں اپنے تن کے کپڑوں کے ساتھ بھی مکاؤ روانہ ہو سکتا تھا لیکن جب تک یہ مجبوری حائل تھی، میں سوٹ کیس کو اپنے ساتھ لیے پھرنے پر مجبور تھا اور اسی لیے میری ہوٹل واپسی بھی ضروری تھی ورنہ میں وہاں ایک دن کا کرایہ پیشگی ادا کر چکا تھا اور میرے ذمے دیگر کوئی بل واجب الادا نہیں تھا۔

میں ہوٹل کے کاؤنٹر پر اپنی فوری روانگی کا ارادہ ظاہر کرتا ہوا اوپر اپنے کمرے پر پہنچا اور چند منٹ کی قلیل سی مدت میں اپنے کوٹ کی اندرونی جیب سے ہم گن نکال کر اسے سوٹ کیس میں بھرے ہوئے کپڑوں کی تہوں میں چھپا دیا۔

بل بوائے اور کیپٹنز کو شاید میری عجلت کا اندازہ نہیں ہو سکا تھا اس وجہ سے کوئی بوائے نہیں آیا تو میں خود ہی اپنا سوٹ کیس اٹھا کر لفٹ کی طرف چل دیا۔ ہوٹل کی سروس والی دو لڑکیوں نے مجھے دیکھا لیکن دلکش مسکراہٹ کے ساتھ آگے نکلتی چلی گئیں جیسے میرے مسائل سے وہ بالکل بری الذمہ ہوں۔

نت سے نکلتے ہی ایک پورٹر نے ٹپ کی امید پر میرے ہاتھ سے سوٹ کیس لے لیا۔ میں نے کیشئر سے اپنا حساب صاف ہونے کی تصدیق کی اور باہر نکلا تو اس اثنا میں پورٹر ٹیکسی روک چکا تھا۔

ہانگ کانگ میں ٹیکسی ڈرائیوروں کی بڑی تعداد من موجی اور ناصحی بے لگام ہے۔ موڈ نہ ہو تو ہجوم نما قوں سے بھی خالی ٹیکسی دوڑاتے گزر جاتے ہیں گے اور مسافروں کی ذرا بھی پروا نہیں کریں گے بان کوئی اکیلی لڑکی نظر آجائے تو ہزاروں امیدوں کے ساتھ اس کی خدمت کے لیے تیار ہو جائیں گے۔ ٹیکسی کے باقاعدہ اڈوں پر قطار میں پھنس جانے والے ڈرائیور البتہ باری کے مطابق ہر مسافر کو اٹھانے پر مجبور ہوتے ہیں۔ ڈرائیور اپنے مسافروں سے سامان کا کرایہ الگ سے وصول کرتے ہیں لیکن عام طور پر سامان اٹھانے میں مسافر کی مدد کرنا کسرِ شان سمجھتے ہیں۔ دل اور پسند کا معاملہ ہو تو بات مختلف ہوتی ہے۔ جو ڈرائیور قدرے باضمیر ہوتے ہیں اور پسند کی سواریوں کی گھات میں خالی گھومنے کے شوقین ہوتے ہیں وہ ڈیش بورڈ پر ”آن کال“ کی تختی رکھ دیتے ہیں جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ انہیں اپنے ریڈیو اپریٹر پر کسی خاص جگہ پہنچنے اور مسافر کو اٹھانے کی ہدایت کی گئی ہے۔ ماضی میں میرے ساتھ بھی کئی بار ایسا ہوا کہ آن کال ٹیکسی کا ڈرائیور مجھے نظرانداز کر کے کسی جوان سال لڑکی یا سفید فام سیاح کے اشارے پر رک گیا۔ ایسے ڈرائیور حسن کی دید یا بھاری ٹپ پانے کے شوقین معلوم ہوتے تھے۔ ہاں کوئی مرنجاں مرنج ڈرائیور ٹیکسی روک لے تو وہ منزل کے بارے میں سوال کرنے سے پہلے میٹر گھما کر ٹیکسی کو حرکت میں لے آتا ہے۔ غنیمت ہے کہ ہانگ کانگ کے دونوں حصوں میں بسوں اور زیرِ زمین ریلوے کے ساتھ ہی ٹیکسیوں کی اتنی بڑی تعداد سڑکوں پر رواں رہتی ہے کہ پندرہ بیس فیصد من چلے ڈرائیوروں کی ترمستیوں کے باوجود ہر ضرورت مند کو چند منٹ میں سواری میسر آجاتی ہے۔ درمیانے اور بڑے ہوٹلوں میں یہ سہولت ہوتی ہے کہ ہر آنے والی ٹیکسی خالی ہونے کے بعد سواری لے جانے کی پابند ہوتی ہے اور میرے پورٹر نے شاید ایسی ہی کسی ٹیکسی پر قبضہ کیا ہوا تھا۔

میں نے پورٹر کو پانچ ڈالر کی ٹپ دی اور ٹیکسی چل پڑی۔ میٹر میں حسبِ معمول ٹوکا ہندسہ نمودار ہو چکا تھا۔ ”چائنا مکاؤ فیری“ میں نے ڈرائیور کو اپنی منزل سے آگاہ کیا اور وہ سرہلا کر رہ گیا۔
چائنا اور مکاؤ کے لیے چلنے والی باقاعدہ فیری سروس کا گھاٹ کبلون روڈ کے اختتام پر کولون پارک کے عقب میں واقع تھا۔ کناٹ سے رات گئے تک تفریحی سفر کے لیے اسٹار فیری کے علاوہ کولون کے آسٹن روڈ پر بھی اسٹار ہاؤس کے قرب و جوار سے مسافر لے جاتے تھے لیکن میرا مسئلہ مختصر تفریح کا نہیں بلکہ مکاؤ میں قیام کا تھا۔

میں کاغذات وغیرہ کی جانچ پڑتال کے مراحل سے گزر کر اندر داخل ہوا تو تیلیوں سمندر میں دور تک بڑھی ہوئی چھتہ جیٹی کے دونوں طرف بحری جہازوں کے سائز کی بڑی بڑی بوٹس لنگرانداز تھیں اور پورے علاقے میں متوقع مسافروں کی ہیجان آمیز چہل پہل نظر آرہی تھی۔
مجھے سب سے بڑی خوشی یہ ہوئی کہ جانچ پڑتال کے مراحل میں کسی نے بھی میرے ہاتھ میں جھولتے ہوئے سوٹ کیس کو کوئی اہمیت نہیں دی تھی اور مجھے باضابطہ طور پر مکاؤ کی طرف روانگی کی اجازت مل چکی تھی۔ فیری کی روانگی میں خاصا وقت باقی تھا اس لیے میں ایک کاؤنٹر سے مکاؤ کے بارے میں چھپا ہوا کتابچہ لے کر ان بنچوں پر بیٹھ گیا جن پر مسافر براجمان تھے۔
میں نے یہ خاص بات نوٹ کی کہ مکاؤ جانے والوں میں بھاری اکثریت چینیوں کی تھی۔ اس بھیڑ میں غیر ملکی خال خال ہی نظر آ رہے تھے۔ جو تھے وہ بھی اپنے فیصلے پر کچھ پشیمان اور سہمے سہمے نظر آ رہے تھے۔
ہانگ کانگ سے مکاؤ کا فاصلہ تقریباً چھیاسٹھ کلو میٹر ہے اور وہ بھی پہاڑی پر رنگارنگ عمارتوں کے وسیع سلسلے پر مشتمل ہے۔ تیل، اناج، غلہ اور دالوں کی تجارت کی بڑی منڈی ہونے کے ساتھ ہی اسے سونے کی کھلی بین الاقوامی منڈی میں کلیدی اہمیت حاصل ہے۔ قماربازی اور قحبہ گری میں مکاؤ کے شبستانوں کو ایک عالمگیر شہرت حاصل ہے۔ چین میں ایک طرف انگریز ہانگ کانگ پر قبضہ



کہے جاتا ہے تو دوسری طرف مکاؤ کو پر تگیزیوں نے اپنی نو آبادی بنایا ہوا ہے۔

ایک سگریٹ اور کتابچے کے مطالعے سے فارغ ہو کر میں جیٹی کی طرف بڑھا جہاں نچلے اور اوپری ڈیک کے لیے الگ الگ راستے تھے۔ وہیں میری نگاہ ایک بورڈ پر پڑی جس کے مطابق بندرگاہ کے صاف و شفاف پانی میں کسی بھی قسم کا کوڑا کرکٹ پھینکنے والے پر دس ہزار ہانگ کانگ ڈالر جرمانہ کی توقع کی جا سکتی تھی جب کہ ممنوعہ مقامات پر تمباکو نوشی کی سزا پانچ ہزار ڈالر تھی۔

ڈھلوان اور طویل راہداری پر چڑھنے کے بعد ٹکٹ دیکھنے کا مرحلہ آیا۔ اسی رکاوٹ پر میں نے عملے کے ایک رکن سے کپتان ویو وینیانگ کے بارے میں دریافت کیا تو اس نے بتایا کہ وہ فیری پر روانگی کی تیاریوں میں مصروف تھا۔ سفر شروع ہونے کے بعد اس سے ملاقات ممکن تھی۔

گولڈن ڈریگن نامی فیری اپنے حجم کے باوجود پانی کی لہروں کے ساتھ دھیرے دھیرے ڈول رہی تھی۔ چوبی ریمپ پر سے گزرتے ہوئے میں نے دیکھا کہ نچلا عرشہ یا لوئر ڈیک چاروں طرف سے کھلا ہوا تھا۔ آگے بڑھتے راہداری ڈیک میں مسافروں کی دو بھیڑ بھاڑ نظر نہیں آئی جو لوئر ڈیک پر تھی۔

نرم اور آرام دہ نشستوں کے ساتھ اپر ڈیک چاروں طرف سے بند تھا۔ دیواروں کے اوپری حصے میں کھلنے والے شیشے نصب تھے جنہیں سرکا کر سمندر کی تازہ ہوا سے لطف اندوز ہوا جا سکتا تھا۔

میری نشست تقریباً وسط میں کھڑکی کے ساتھ تھی۔ میرے آس پاس کی نشستیں خالی تھیں۔ سب سے بڑی اور دلچسپ بات یہ تھی کہ تمام نمایاں مقامات پر جا بجا تمباکو نوشی سے ممانعت کے سرخ نشانات نصب تھے گویا پانچ ہزار ڈالر جرمانہ والی حد وہ شروع ہو چکی تھی۔ میں حسرت کے ساتھ شفاف شیشوں کے اس پار ہانگ کانگ اور کولون کے ساحل کا الوداعی جائزہ لینے لگا۔

ٹھیک چار بجے چوبی ریمپ اٹھا لیے گئے۔ فیری کا ہوٹر بجا پھر گھنٹیاں اور سیٹیوں سے بی ڈولی جیٹی پر کھڑے ہوئے خلاصیوں نے گولڈن ڈریگن کے مضبوط اور موٹے رسّے ڈھیلے کرنے شروع کیے۔ انجن کی غراہٹ قدرے تیز ہوئی پھر گولڈن ڈریگن کسی نئی نویلی سہاگن کی طرح اپنے محور پر گھومنے لگی۔ اس کا اگلا حصہ آہستہ آہستہ جیٹی سے دور ہوتا جا رہا تھا اور پیچھے کھڑے ہوئے خلاصی لمبے لمبے بانسوں کے ذریعے فیری کے پچھلے حصے کو جیٹی سے ٹکرانے سے روکے ہوئے تھے۔

آخر کار جیٹی والے خلاصیوں نے سیٹیوں کے ساتھ رسّوں کے سرے ان لمبے بانسوں کے کانٹوں میں پھنسا دیے۔ اگلے رسّے پہلے ہی نچلے ڈیک پر پھینکے جا چکے تھے۔ یکایک فیری کی رفتار بڑھنے لگی اور دم دھیرے دھیرے جیٹی سے آگے نکلنے لگے۔

پھر اچانک ہی فضا میں چٹاچٹ کی آوازوں کے ساتھ متعدد تیلیاں روشن ہوئیں اور اپر ڈیک میں جا بجا سگریٹ کے مرغولے تیرنے لگے۔ میں نے اٹھ کر حیرت سے جائزہ لیا تو متعدد غیر ملکیوں کو اپنے سے زیادہ حیران پایا۔ سگریٹ نوشی کرنے والے سب ہی تقریباً مقامی تھے۔

میرا دل چاہا کہ میں بھی سگریٹ سلگا لوں لیکن ہمت نہیں کر سکا۔ مناسب یہی تھا کہ عملے کے کسی فرد سے بات صاف کر لی جائے۔ اس کے لیے مجھے زیادہ دیر تک انتظار نہیں کرنا پڑا کیوں کہ گول چکردار زینوں سے کئی مردوں اور عورتوں کے قافلے برآمد ہوئے اور وسط میں بنے ہوئے گول بار کا وزٹر کی ویرانی کو رونق میں بدلنے لگی۔ ہر قسم کی شرابوں اور ٹھنڈے مشروبات کے ساتھ کھانے کی اشیا کی تھیلیوں کے نمونے عقبی الماریوں میں سجائے جا رہے تھے۔ بقیہ سامان گتے کے ڈبوں میں کاؤنٹر پر ڈھیر کر دیا گیا تھا۔

میں اپنی جگہ چھوڑ کر ٹہلتا ہوا وہیں جا پہنچا اور ایک خوش رو عورت کو گھیر لیا۔ ”مس! یہاں سگریٹ نوشی کے بارے میں کیا صورت حال ہے؟“

میری زبان سے اپنی لیے مس کا خطاب سنتے ہی اس کی ڈھلکوں میں گزرے ہوئے دنوں کی چمک تازہ ہو گئی اور وہ شرارت آمیز مسکراہٹ کے ساتھ ایک قریبی پوسٹر کی طرف اشارہ کرتے ہوئے بولی۔ ”یہ پڑھ لو۔ چینی کے ساتھ ہی انگریزی میں بھی لکھا ہوا ہے۔“

”لیکن یہاں تو مردوں کے ساتھ عورتیں تک سگریٹ پی رہی ہیں۔“ میں نے حیرت سے کہا۔

”ان میں سے کوئی بھی ہم سے پوچھ کر نہیں پی رہا۔ ہم کسی کو اجازت دینے یا روکنے کے مجاز نہیں ہیں۔ تم بتاؤ۔ کیوں پریشان ہو رہے ہو؟“ وہ میری حیرت سے لطف اندوز ہوتے ہوئے بولی۔

”پھر ان پوسٹرز کا کیا فائدہ؟ ان کی جگہ تمہاری تصویر بھی لگائی جا سکتی تھی۔“

اس کے زرد چہرے پر ہلکی سی سرخی پھیل گئی اور وہ جلدی سے بولی۔ ”جرمانہ کرنے کا اختیار ہمارے حکام کو ہے۔ جب تک فیری لنگر انداز رہتی ہے کوئی سگریٹ نہیں پیتا مگر فیری دور نکل آنے کے بعد پابندی عملاً ختم ہو جاتی ہے۔ ہم بھی آنکھیں بند کر لیتے ہیں۔“

اس سے کچھ دیر تک باتیں کرنے کے بعد میں نے اس سے بیئر خریدی اور اسے بھی پیشکش کرنی چاہی لیکن اس نے نرمی سے انکار کر دیا۔

”میں تمہارے کپتان سے ملنا چاہتا ہوں۔“ میں نے اس سے فرمائش کی۔

”وہ راؤنڈ پر آئے گا تو تم سے مل لے گا۔ تمہاری سیٹ کہاں ہے؟“

میں نے اشارے سے اسے اپنی سیٹ دکھائی اور اپنی جگہ پر

لوٹ آیا۔

فیری کمرے سمندر میں جانے کے بجائے ساحل سے ڈیڑھ دو کلو میٹر کے اندر ہی سفر کر رہی تھی۔ رفتہ رفتہ ہانگ کانگ کے نظارے شام کے دھندلکے میں معدوم ہو کر پیچھے رہ گئے۔ البتہ دائیں طرف چین کی ساحلی آبادیوں کے نظارے ہمارے ساتھ ساتھ چل رہے تھے۔

آخر کار گولڈن ڈریگن کا کپتان، ریوو رچیانگ میرے پاس آ پہنچا۔ وہ متوسط عمر کا ایک خوش مزاج شخص تھا۔ اس نے نہایت بے تکلفانہ انداز میں اپنا تعارف کرایا اور میرے ساتھ ہی بیٹھ گیا۔

"مجھے روونا نے بتایا تھا کہ تم اس کے خاص دوستوں میں سے ہو اور شاید پہلی بار مکاؤ جا رہے ہو۔" اس نے رسمی فقروں کے تبادلے کے بعد کہا۔ "تمہارا پیغام نہ بھی ملتا تو میں تمہارے پاس ضرور آتا۔ تمہاری بکنگ کے وقت ہی میں نے تمہارا کیبن نمبر نوٹ کر لیا تھا۔"

مجھے اشارہ مل گیا کہ وہ میرے اور سوانے کے تعلق سے لاعلم تھا اس لیے میں نے کہا۔ "روونا بہت خوش مزاج اور ملنسار لڑکی ہے۔ اس نے مجھ سے تمہاری بہت تعریف کی ہے۔"

وہ زور سے ہنسا اور بولا۔ "میں خود کو تمہاری توقعات کے مطابق ثابت کرنے کی کوشش کروں گا۔ ویسے یہ بتاؤ کہ تمہیں قماربازی سے کس حد تک دلچسپی ہے۔"

"زیادہ نہیں ہے لیکن کبھی کبھار کارڈز کھیل لیتا ہوں۔" میں نے کہا۔

"مکاؤ میں کارڈز ہی تو سب سے زیادہ کھیلا جاتا ہے۔ وہاں دنیا بھر کے بھٹکے ہوئے شمار ہرو کی فوج در فوج پڑی ہوئی ہے۔ تم بھی ان کے چکر میں آ جانے تو اس کے کپڑے تک اتروا لیتے ہیں۔"

"میں کسی لمبے کھیل کا عادی نہیں ہوں۔" میں نے جلدی سے وضاحت کی۔

"پھر میں تمہیں ایک اچھے ہوٹل میں پہنچا دوں گا۔ وہاں تمہاری شامیں حسین اور خوشگوار گزریں گی۔" وہ دائیں آنکھ دبا کر بولا اور میں اس کے ہاتھ پر ہاتھ مار کر ہنس دیا۔

"ویسے تم بڑے مناسب وقت پر آئے ہو۔" وہ اپنی بات جاری رکھتے ہوئے بولا۔ "پرسوں ڈون کی حویلی میں بل فائٹنگ کا زبردست پروگرام ہے۔ تم چاہو تو اس میں شرکت کر سکتے ہو۔ مکاؤ کے لوگ ڈون کی حویلی میں قدم رکھنا بہت بڑا اعزاز سمجھتے ہیں۔"

"ضرور۔ بل فائٹنگ میں نے صرف ٹی وی پر ہی دیکھی ہے۔ لیکن ڈون مکاؤ کا اتنا اہم آدمی ہے تو میں اس کی کسی تقریب میں کیسے شرکت کر سکوں گا؟" میں نے پوچھا۔ یہ میری خوش قسمتی تھی کہ ریوو رچیانگ خود ہی مجھے میرے مطلوبہ مقام پر پہنچانے کی پیش کش کر رہا تھا۔

"ڈون کسی بھی موقع پر اپنے خیر خواہوں کو نہیں بھولتا۔ میرا کارڈ ضرور آئے گا۔ پرسوں میں ہانگ کانگ میں رہوں گا۔ میرے کارڈ پر تم چلے جانا۔"

"لیکن وہ کارڈ تو تمہارے نام پر ہو گا؟" میں نے الجھن ظاہر کرتے ہوئے کہا۔

"میں نے کہا نا کہ ڈون کی تقریبات مکاؤ والوں کے لیے خاص اعزاز کا درجہ رکھتی ہیں۔ اس کے دعوت نامے لوگ اپنے عزیز ترین دوستوں کو بہترین تحفے کے طور پر دیتے ہیں۔ یہ بات ڈون بھی جانتا ہے اس لیے اس کے دعوت ناموں پر نام نہیں، صرف کارڈ نمبر ڈالا جاتا ہے۔ ایک کارڈ پر کوئی بھی ایک آدمی ڈون کی تقریب میں شرکت کر سکتا ہے۔ تم سے کوئی کسی قسم کا تعرض نہیں کرے گا۔"

"تو کیا یہ بل فائٹنگ کوئی روایتی قسم کی تقریب ہوتی ہے؟" ریوو رچیانگ کے انداز بیاں نے میرے دل میں تجسس پیدا کر دیا تھا۔

"ڈون کی ہر تقریب مکاؤ کی روایت بن جاتی ہے۔ سنا ہے پرسوں اس کا بچپن کا کوئی دوست مکاؤ آنے والا ہے۔ اسی کے اعزاز میں ڈون نے بل فائٹنگ کا پروگرام بنایا ہے۔ وہ اسی میدان میں اپنے پرانے دوست کا استقبال کرے گا۔ یہ کل کی تازہ ترین خبر تھی۔"

ریوو رچیانگ کے وہ الفاظ سنتے ہی میری کھوپڑی سن ہو کر رہ گئی۔

کراچی میں نیشی کاڈو نے وہی رٹ رکھی تھی جو ریوو رچیانگ دہرا رہا تھا۔ اگر اس کے بیان میں سے بل فائٹنگ کا ذکر حذف کر دیا جاتا تو سیدھی سی یہ بات باقی رہ جاتی تھی کہ مافیا کا ڈان، نیشی کاڈو میرے معاملے پر مذاکرات کرنے کے لیے تیسرے دن ڈون کوانگ فو کے پاس پہنچنے والا تھا۔

ایک طرف وہ اہم ترین اطلاع تھی اور دوسری طرف یہ صورت حال تھی کہ ڈون کوانگ فو، غزالہ اور سلطان محمد کے بارے میں ویرا کے علاوہ کسی اور سے بات کرنے کا بھی روادار نہیں تھا اگر سوانے کے تعارف سے ڈون کی خوشامد درآمد کا کوئی سلسلہ شروع بھی کیا جاتا تو دور دور تک ایسا کوئی امکان نظر نہیں آتا تھا کہ ڈون، نیشی کاڈو کی آمد سے پہلے اگلے دن تک پسیج جاتا۔

اگر ریوو رچیانگ کی اطلاع درست تھی تو میرے پاس رکھ کر گزرنے کے لیے صرف اگلا دن رہ گیا تھا۔ ڈون کوانگ فو اور نیشی کاڈو کو ایک بار سر جوڑ کر بیٹھنے کا موقع مل جاتا تو میرے فرشتے بھی ڈون کے قریب جانے کا خطرہ مول نہیں لے سکتے تھے جب کہ غزالہ اسی کی قید میں تھی۔

"کیا بات ہے؟ تم چپ کیوں ہو گئے؟" مجھے خاموش پا کر ریوو رچیانگ نے ٹوکا۔

"نن ۔۔۔ نہیں تو۔" میں بوکھلا کر احمقانہ انداز میں ہنس دیا۔ "میں سوچ رہا تھا کہ قسمت نے مجھے تمہارے ذریعے مکاؤ کا ایک عظیم الشان کھیل دیکھنے کا موقع فراہم کر دیا ہے۔ آج کل کی مطلب پرست دنیا میں کتنے ایسے لوگ ہوں گے جو اپنے پرانے دوستوں کے استقبال کے لیے اس طرح سوچتے ہوں؟"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" ریو وچیانگ سنجیدہ ہو گیا۔ "شاید اب بھی نہیں لیکن ڈون قدامت پرست ہونے کے ساتھ ہی وضع دار بھی ہے۔ وہ دوستی اور دشمنی کو آخری حدوں تک لے جانے کے فن سے خوب واقف ہے۔"

بظاہر بہت سے واقعات اور کردار میری کہانی سے الگ تھلگ نظر آ رہے تھے لیکن ریو وچیانگ سے ملاقات ہوتے ہی ان کی اہمیت واضح ہونے لگی تھی اور پھر جب اس نے مافیا کے ڈان نیتی کاؤ کی آمد کی صحیح اطلاع فراہم کی تو مجھے یوں محسوس ہونے لگا جیسے ریو وچیانگ کے روپ میں کسی فرشتے نے آ کر میری رہنمائی کی تھی ورنہ اتنی اہم اطلاع کا یوں آسانی سے ملنا ممکن نہیں تھا۔

ونیتین والے مکان میں ڈان فخری سے ملاقات اور پھر جی لائیٹ کے کرتے دیلی گینگ سے خون ریز ٹکراؤ کے بعد سے میرے ذہن پر مسلسل یہی ایک خوف سوار تھا کہ کہیں نیتی کاؤ مجھ سے پہلے ڈون کوانگ تک پہنچنے میں کامیاب نہ ہو جائے اس خوف کی وجہ سے میں ہر قدم سوچ سمجھ کر اٹھانے کا ارادہ کر چکا تھا تاکہ بے خبری میں کسی بھیانک خطرے سے دوچار نہ ہو سکوں۔

یہ درست تھا کہ ریو وچیانگ نے تیسرے دن نیتی کاؤ کی آمد کی اطلاع دی تھی اور بھرے ہوئے ڈون کو واپس بلانے کے لیے درمیانی مدت بہت قلیل بلکہ ناکافی تھی لیکن پھر بھی مکمل بے خبری میں رہنے سے بہتر تھا کہ ریو وچیانگ نے مجھے متوقع امکان سے آگاہ کر دیا تھا۔

اس بے چارے کے فرشتوں کو بھی اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ اس نے مکاؤ میں میری دل جوئی کے چکر میں مجھے کس قدر اہم بات سے آگاہ کر دیا تھا لیکن وہ میرے اضطراری رد عمل سے کچھ پریشان نظر آنے لگا تھا اس لیے میں نے دوبارہ سنبھالا لیتے ہوئے کہا۔ "جو ڈون مکاؤ میں اس قدر معزز اور محترم سمجھا جاتا ہے تو اس کے دشمن کہاں سے پیدا ہو جاتے ہیں؟"

"مقامی سیاست اور واقعات دراصل اس خطے کے ہر چینی نژاد باشندے کے لیے عجیب ترین موضوعات کا درجہ رکھتے تھے اس لیے اس نے پُرجوش انداز میں تُرش و پہلو لیے ہوئے کہا۔ "تم ان جھگڑوں میں نہ پڑو تو سکھ سے تفریح کے چند روز گزار لو گے یہ مقامی کہانیاں ہیں۔ بس یوں سمجھ لو کہ جہاں چند روایات وقایت موجود ہو وہاں دشمنی ناگزیر ہوتی ہے۔"

"پھر تو ڈون اپنے دشمنوں کو ہی بھیجے ہوئے سانڈوں کے سامنے ڈالتا ہو گا؟"

"ٹی ایم" اس نے ہونٹوں پر انگلی رکھ کر مجھے خاموش رہنے کا اشارہ کیا۔ "اس کے بارے میں بر سرِ عام ایسے غیر محتاط گفتگو نہ کرنا ورنہ دشواریوں میں پڑ جاؤ گے۔"

"آخر یہ ڈون کون ہے؟ تمہاری باتوں سے اندازہ ہو رہا ہے کہ مکاؤ کے لوگ اس سے بہت زیادہ خائف رہتے ہوں گے۔ یہ کوئی اچھی بات تو نہیں ہے۔"

"تمہیں کوئی نہیں بتائے گا کہ ڈون کیا شے ہے لیکن مکاؤ کی سرزمین پر قدم رکھنے کے بعد تم جلد ہی اس کے بارے میں بہت کچھ جان لو گے۔" وہ غائبانہ تمسخر کے ساتھ بولا۔

"تم نے مجھے تجسس میں ڈال دیا ہے۔ اب میں اسی کے بارے میں سوچتا رہوں گا۔"

"وہ اپنے دوستوں، مسافروں اور خیر خواہوں کو بہت عزت دیتا ہے اس کے ذاتی بجلی کا پڑا ایسے لوگوں کو کونن کے بجلی بیڑے سے براہ راست اس کے محل میں لاتے ہیں اور دشمنوں کے ساتھ حیرت ناک طور پر کوئی نہ کوئی جان لیوا حادثہ پیش آ جاتا ہے۔"

میری ریڑھ کی ہڈی میں سنسناہٹ سی ہونے لگی۔ مجھے یاد آیا کہ چند روز پہلے ڈون نے اپنے چند مشتبہ ذومیوں کو خود ہی ہلاک کرا دیا تھا۔ اسے پورا یقین تھا کہ وہ لوگ اس کی لاعلمی میں اس کے نام کی آڑ میں ناجائز ذاتی مفادات حاصل کر کے رقمیں بٹور رہے تھے اور محض اسی وجہ سے وہ ہانگ کانگ کی بحری پولیس کے ہاتھوں خوار ہوا تھا۔

اگر ڈون اسی قدر مشہور، معتبر اور بھیانک آدمی تھا تو اس کی اسپیڈ بوٹ کی گرفتاری اور خود ڈون کی نظر بندی کا قصہ پورے علاقے میں مشہور ہو جانا چاہیے تھا لیکن حیرت کی بات تھی کہ ریو وچیانگ نے اس بارے میں کوئی اشارہ تک نہیں کیا تھا۔

"تمہیں یقین ہے کہ وہ بل فائٹنگ میں تمہیں ضرور مدعو کرے گا؟" میں نے بات پکی کرنے کے لیے اشتباہ آمیز لہجے میں ریو وچیانگ سے سوال کیا۔



مسوفی صورا!" اُس نے پورے اعتماد کے ساتھ کہا۔ "میری طرف سے وہ کاونڈ تمہارے لیے ایک یادگار تحفہ ہو گا۔ ایسی محفلوں میں سیکڑوں حسین و جمیل لڑکیاں برائے نام لباس میں مہمانوں کے ساتھ ساقی گری کرتی ہیں۔ کمال کی بات یہ ہے کہ مہمانوں کی چھیڑ چھاڑ کو خوش دلی اور شائستگی کے ساتھ قبول کرنے کے باوجود کوئی لڑکی کسی مہمان کے ساتھ نوک جھونک میں پہل نہیں کرتی۔ یہ ڈون کی محفل عیوں کے قواب میں شامل ہے۔ اسی وجہ سے لوگ اپنی بیویوں کو بھی ساتھ لے جانے سے نہیں ہچکچاتے۔"

ہم مسلسل میرے تجسس کو ہوا دے رہے ہو۔ ایسی کہانیاں تو راجہ اندر کے رنگیلے دربار کے بارے میں ہی سننے میں آتی ہیں۔ وہ خود بھی عورتوں کا بہت رسیا ہو گا؟"

"ایسا ویسا!" وہ زور سے ہنسا۔ "کسی کے ساتھ زبردستی نہیں کرتا۔ شاید منگلز کی نو فی عورتیں اور لڑکیاں اُس کے محل میں پہنچنے کے خواب دیکھتی رہتی ہیں۔ یوں سمجھو کہ اس کا سرتاج سے محروم ہے لیکن وہ پھر بھی سکاؤ پر راج کرتا ہے۔"

"اُس کی آمدنی کے کیا ذرائع ہیں؟ وہ کوئی کام بھی تو کرتا ہو گا؟"

"کوئی اور بات کرتے ہیں۔" وہ میرے کندھے پر ہاتھ مارتے ہوئے بولا۔ "ایسا معلوم ہو رہا ہے جیسے ہم نے آج کی شام ڈون کے نام کر دی ہو۔ دیکھو! ساحل سے دور، دھُن کی سرزمین پر سورج غروب ہو رہا ہے اور اُدھر نیلے پانیوں میں اتر رہا ہے۔ اس قدر حسین شام کو ڈون کے ذکر میں کیوں ضائع کرتے ہو؟ اس سفر کو یادگار بنانے کی کوشش کرو۔"

وہ میرے پاس سے اٹھ گیا۔ میں اس کے ساتھ بار تک آیا اور اپنے لیے اسکاچ کے لارج پیگ کا آرڈر دے دیا۔ سورج کسی بھی لمحے افق سے نیچے اترنے والا تھا۔ اس وقت کوئی غزالی ہی طبیعت کو رنگ پر لا سکتا تھا۔ بیئر میرے لیے پانی بن کر رہ گئی تھی۔

"کسٹم سے فارغ ہونے کے بعد میرا انتظار کرنا!" رجور جہانگ نے مجھ سے رخصت ہوتے ہوئے آہستگی سے کہا۔ "چارج دینے کے بعد میں تمہیں اپنے ساتھ لے چلوں گا۔"

وہ گویا تو اسی لمحے ایک نرم و نازک سفید فام دوشیزہ بار کاؤنٹر پر میرے قریب آ کھڑی ہوئی۔ اس نے بار مین کو ورکاک ٹیل کا آرڈر دیا تھا۔ اپنی پسند وہ کاک ٹیل کے اہم اجزا اسے زبانی یاد تھے۔

میں نے غور سے اُس کے گداز سراپا کا جائزہ لیا تو قدرت کی فیاضی کی داد دیے بغیر نہ رہ سکا۔ وہ بغیر بازوؤں والی انگیا نیلی جینز اور ٹی شرٹ کے ساتھ نیلے رنگ کا مختصر سا نیکر پہنے ہوئے تھی۔ وہ دونوں ہی کپڑے اتنی احتیاط سے منتخب کیے گئے تھے کہ اس کے بدن پر بچتے بچتے نظر آ رہے تھے۔ اُس کے سڈول اور مرمریں بازو اور سبک ٹانگیں بلاشبہ بہت خوبصورت تھیں۔ شانوں سے نیچے تک لہراتے ہوئے نرم بالوں کا رنگ سیاہ اور چمک دار تھا۔

"معاف کرنا، تمہارا تعلق سوڈان سے تو نہیں ہے؟" میں اس کے بدن کو چھونے کی شدید حیوانی خواہش پر قابو نہ پا سکا۔ میں نے شہادت کی انگلی سے اُس کا نرم بازو چھوتے ہوئے سوال کیا تو اس نے جھجکے بغیر اپنا سر میری طرف گھمایا۔

اُس کی آنکھیں گہری سبز اور حیرت زدہ نظر آئیں۔ اُس کے چہرے کے نقوش تیکھے اور گردن قدرے دراز تھی۔ اُس کے بدن کی اوپری پیمائش کے لیے ٹی شرٹ کا سائز خاصا ناکافی تھا جس کا اظہار جگہ جگہ کپڑے کے کھچاؤ سے ہو رہا تھا۔ اسے شاید زبردستی جسم پر منڈھ لیا گیا تھا۔

"تم نے کیسے اندازہ لگا لیا؟" اُس نے مسکراتے ہوئے حیرت سے پوچھا۔

اس حسین چہرے پر مسکراتے ہوئے گلابی ہونٹوں کے پیچھے موتیوں جیسے آبدار دانتوں کی قطاریں دیکھ کر میں جھرجھری لے کر رہ گیا۔ "اس قدر خوبصورت چہرے سوڈان کے علاوہ پورے یورپ میں کہیں نہیں پائے جاتے۔" میں نے کسی آوارہ منش سیاح کی طرح والہانہ انداز میں کہا۔

"میرے ساتھی نے تمہاری تعریف سن لی تو ابھی تمہیں سمندر میں پھینک دے گا۔" اس بار وہ باقاعدہ ہنستے ہوئے بولی اور اُس کے سفید دانتوں کی قطاریں مزید نمایاں ہو گئیں۔

"اوہ! تو تمہارا کوئی ساتھی بھی ہے؟" میں نے بوکھلانے کی اداکاری کی۔ حقیقت یہ تھی کہ میں اکیلے بیٹھے بیٹھے اکتا چکا تھا اور اس وقت طبیعت اس کے ساتھ کچھ وقت گزارنے پر مچل رہی تھی۔

"شاید تم نے غور نہیں کیا کہ میں نے دو کاک ٹیلز کا آرڈر دیا ہے۔" اس کی آواز میں ہلکا سا طنز تھا لیکن ہنسی اور چہرے کے تاثرات میں کوئی فرق نہیں آیا تھا۔

"میں سمجھا کہ ایک غروب آفتاب سے پہلے اور دوسرا بعد کے لیے منگوا رہی ہو۔"

وہ میرے ہاتھ پر ہاتھ مار کر قہقہہ لگاتے ہوئے بولی۔ "ہو سکتا ہے کہ ایسا ہی ہو۔ بل اتنی الکحل لے چکا ہے کہ اس پر اونگھ طاری ہو رہی ہے۔ وہ سو گیا تو دونوں پیگ میرے ہی حصے میں آ جائیں گے۔"

"اگر وہ اونگھ رہا ہے تو تم تھوڑی دیر باتیں کیوں نہیں کر لیتیں؟" میں نے اُسے دعوت دی۔

"مجھے پہلی ہی نظر میں اندازہ ہو گیا تھا کہ تم اکیلے پن کی وجہ سے اکتائے ہوئے ہو۔ تم جیسے بے باک اور زیادہ بولنے والے لوگ عموماً صاف دل ہوتے ہیں۔ کچھ دیر کے لیے مل بیٹھنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔"

"میری سیٹ بہت پُرسکون مقام پر ہے۔" میں نے اُس کی بات کاٹ کر کہا۔ مقصد یہ تھا کہ بل میرے اور اس کے درمیان کباب

میں بڑی بننے کی کوشش نہ کرے۔"

اس کے کاک ٹیلز کے ڈیگ تیار ہو گئے تھے۔ میں نے پھرتی کے ساتھ ان کی رقم ادا کر دی۔

"یہ میرا آرڈر تھا۔" اس نے احتجاج کیا۔ "تم نے پیسے کیوں ادا کر دیے؟"

"کوئی حرج نہیں۔ تم میری مہمان ہو اور ہاں بل سے تمہارا کیا رشتہ ہے؟"

"میرا بوائے فرینڈ۔" وہ کاک ٹیل کا ایک گلاس اٹھاتے ہوئے بولی۔ "یہ میں اسے دے کر آتی ہوں۔ میرا گلاس تم اپنی سیٹ پر لے جاؤ۔ میں خود بھی جگہ بدلنی چاہ رہی تھی۔"

"کیا بل سے اتنی زیادہ اکتا گئی ہو؟" میں نے اس کے ساتھ چلتے ہوئے معنی خیز لہجے میں سوال کیا۔

"بل نہیں، میں اپنے آس پاس موجود چینی مسافروں سے اکتائی ہوئی ہوں۔ وہ اپنے تھیلوں سے نکال کر خشک مچھلیاں، سانپ کے پارچے اور سوکھے ٹکڑے دانتوں سے نوچ نوچ کر کھائے جا رہے ہیں۔ انہیں دیکھ کر متلی سی ہونے لگی ہے۔"

"اس ڈیک پر بہت سی نشستیں خالی ہیں۔ تم جگہ بدل سکتی تھیں۔"

"بل کا خیال ہے کہ الگ تھلگ بیٹھ کر ہم خود کو بلاوجہ دوسروں کی نگاہوں کا مرکز بنا لیتے۔ اس لیے کراہت محسوس کرنے کے باوجود وہ وہیں جما بیٹھا ہے۔"

میں اپنی سیٹ کی طرف مڑ گیا اور وہ تند و تیز چال میں آگے بڑھتی چلی گئی۔

مغرب میں رنگت کی سرخی و سفیدی، جسمانی تناسب اور صحت مندی کے مظاہر بہت عام ہیں۔ یہ وہ خوبیاں ہیں جو لباس کے اختصار اور بے حجابی کے ساتھ مل کر ہر لڑکی کو قابلِ دید بنا دیتی ہیں لیکن مجموعی طور پر مغرب میں بھی حقیقی حسن کا تناسب وہی ہے جو مشرق میں نظر آتا ہے اور وہ لڑکی ہر اعتبار سے حسین کہی جا سکتی تھی۔ سفر کا بقیہ حصہ اس کی رفاقت میں گزارنے کا تصور میرے لیے خاصا سنسنی خیز تھا۔

میں نے کھڑکی کے ساتھ بیٹھ کر دائیں طرف کی ساحلی پٹی پر نگاہیں مرکوز کر دیں۔

چند منٹ بعد وہ بھی آ گئی اور بے تکلفانہ انداز میں میرے بائیں پہلو سے چپک کر بیٹھ گئی۔

"ڈوبتے ہوئے سورج کی سرخ روشنی میں، ساحل کس قدر حسین اور پراسرار نظر آ رہا ہے۔" وہ کھڑکی سے باہر دیکھتے ہوئے بڑے اشتیاق بھرے لہجے میں بولی۔ "ہمیں بائیں طرف جگہ ملی تھی۔ وہاں سے سمندر کے پانی کے علاوہ کچھ بھی نظر نہیں آتا اور اب تو سرمئی ہوتی ہوئی بھاپ۔"

میں نے اس کا کاک ٹیل کا گلاس اس کے حوالے کرتے ہوئے کہا۔ "تمہارے آ جانے کے بعد یہ مناظر میرے لیے اپنی کشش کھو بیٹھے ہیں۔"

"میری ٹانگ کھینچنے کی کوشش کر رہے ہو؟" اس نے مجھے گھورتے ہوئے پوچھا۔

"اتنی سڈول اور بھلوان ٹانگوں کو کون احمق کھینچ سکتا ہے؟" میں نے محاورے سے فائدہ اٹھاتے ہوئے کہا۔ "میں تمہاری خوبصورتی سے واقعی مرعوب ہوا جا رہا ہوں۔"

اس نے میرے گلاس سے گلاس ٹکرا کر کاک ٹیل کا ایک گھونٹ لیا پھر سنجیدگی کے ساتھ بولی۔ "تم کس سلسلے میں مکاؤ جا رہے ہو؟"

"اس وقت تو یوں محسوس ہو رہا ہے جیسے یہ سفر تم سے ملاقات کا بہانہ رہا ہو۔" میں نے اس کے لطیف وجود کے حرارت آگیں لمس سے لذت اندوز ہوتے ہوئے کہا۔

"میں تمہیں یہ بتانا بھول گئی کہ بل ہر وقت نشے میں نہیں رہتا۔" وہ اپنی مسکراہٹ ضبط کرتے ہوئے بولی۔

"اس کے ساتھ تم اپنا نام بتانا بھی بھول گئی ہو... ویسے مجھے شوبر کہتے ہیں۔"

"میرا نام روزی ہے۔ ہم دونوں تفریحاً مکاؤ جا رہے ہیں۔" اس نے کہا۔

معاً مجھے اس کا کہا ہوا ایک فقرہ یاد آ گیا اور میں نے پوچھا۔ "بل اور تم، دوسروں کی نگاہوں میں آنے سے خائف کیوں ہو؟ تمہارے ساتھ کوئی گڑبڑ تو نہیں ہے؟"

میرے سوال پر اس کے چہرے پر ایک رنگ سا آ کر گزر گیا اور وہ ہلکی ہنسی کے ساتھ بولی۔ "نن... نہیں گڑبڑ تو کوئی نہیں ہے بس یہ احساس بے چین کر دیتا ہے کہ بہت سی آنکھیں تمہاری طرف نگراں ہیں۔"

میں نے فوری طور پر جرح کر کے کشیدگی پیدا کرنے سے گریز کیا اور ہم دونوں ہلکی پھلکی باتوں سے لطف اندوز ہونے لگے۔ اس لڑکی میں مزاح کی حس کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی تھی۔ وہ لطیف مزاح کو بھی نہ صرف سمجھ لیتی تھی بلکہ پلٹ کر لطیف زبانی وار کرنے کی کوشش بھی کرتی تھی۔

روزی لندن کی ایک غیر معروف یونیورسٹی میں سینئر لیکچرار تھی اور دو سال کی تعطیلات یکجا کرنے کے بعد بل کے ہمراہ مشرق کی سیاحت کرنے نکلی تھی۔ اس کے بارے میں میرے تجسس کو تقویت اس بات سے ملی کہ دونوں راستے میں کہیں قیام کرنے کے بجائے، اسٹاک ہوم سے چل کر سیدھے ہانگ کانگ پہنچے تھے۔ اس سفر میں، ہیتھرو میں طیارہ بدلنے کے علاوہ انہوں نے آرام تک نہیں کیا تھا جب کہ یورپ سے مشرق بعید کی پروازوں پر ہر کوئی کسی اضافی کرائے کے بغیر ایک یا دو مقامات پر ٹھہرنے کی سہولت رکھتی تھی۔ روزی نے بتایا کہ واپسی کے سفر میں وہ دونوں بنکاک، بھی

کراچی اور پشاور کی سیاحت کا ارادہ رکھتے تھے۔

ابتدائی تین شہر تو فضائی راستے پر واقع تھے لیکن پشاور کا معاملہ مختلف تھا۔

میں نرم اور میٹھے انداز میں وقفے وقفے سے اسے چھیڑتا رہا اور آخر کار اس نے دوستانہ فضا کا فائدہ اٹھاتے ہوئے اپنا مسئلہ میرے سامنے رکھ دیا۔

ان دونوں کے پاس کچھ بیش قیمت ہیرے تھے جو انھیں مکاؤ میں ایک ایسی عورت کو پہنچانے تھے جو مقررہ وقت پر مقررہ کوڈ کے ذریعے ان تک پہنچتی۔ انھیں صرف اتنا بتایا گیا تھا کہ وہ ہیرے بہت قیمتی تھے لیکن بل اور روزی کو شبہ تھا کہ ان ہیروں کا تعلق ہالینڈ کے قدیم شاہی نوادرات سے تھا کیوں کہ ان کے ملوث ہونے سے تقریباً سات ماہ قبل ہالینڈ کے شاہی میوزیم میں نقب زنی کی ایک سنسنی خیز واردات ہوئی تھی جس میں چور صرف چند زیورات اور بعض قدیم ترین ہیرے لے اڑے تھے۔ ان دونوں کو یہ یقین تھا کہ بات صرف ہیرے لے جانے کی نہیں تھی بلکہ اس معاملے کا تعلق ایمسٹرڈیم والی چوری سے بھی تھا۔

روزی کو یاد تھا کہ شاہی میوزیم میں چوری کے بعد آثارِ قدیمہ کے ماہرین نے مسروقہ ہیروں کی مالیت کا تخمینہ چالیس کروڑ گلڈر کیا تھا جو اُن کے ملک کی کرنسی میں ایک ارب ستر کروڑ کرونا سے زائد ہوتی تھی۔

انھیں وہ ہیرے بحفاظت مکاؤ پہنچانے کے لیے آمد و رفت کے جملہ اخراجات کے علاوہ پچاس ہزار امریکی ڈالر کی پیش کش کی گئی تھی۔ یک مشت چار لاکھ کرونا مل جانے کا تصور اس قدر سحر انگیز تھا کہ روزی نے وہ پیش کش قبول کر لی اور پھر بل نے بھی اس منصوبے پر مہر تصدیق ثبت کر دی۔

روزی نے اعتراف کیا کہ ان دونوں نے اسٹاک ہوم سے براہ راست ہانگ کانگ کا سفر اسی وجہ سے اختیار کیا تھا کہ راستے میں انھیں جا بجا مختلف ممالک کے کسٹم حکام کا سامنا نہ کرنا پڑے۔ ہانگ کانگ سے فارغ ہونے کے بعد ان کے سامنے صرف مکاؤ کا مرحلہ تھا جس کے بارے میں وہ دونوں ہی خوف اور بے یقینی میں مبتلا ہو گئے تھے۔ انھیں علم تھا کہ اس علاقے میں مکاؤ منظم جرائم کا سب سے بڑا مرکز سمجھا جاتا تھا جہاں بحری قزاقوں سے لے کر انسانوں کی خرید و فروخت میں ملوث مجرموں کی بالادستی تھی۔ اس بنا پر وہاں کسٹم اور قانون نافذ کرنے والے دوسرے اداروں کا مستعد اور چوکنا ہونا ناگزیر تھا۔ اگر وہ لوگ کسی بھی شبہ کی بنا پر ان کے سامان میں سے مسروقہ تاریخی ہیرے برآمد کر لیتے تو ان دونوں کی زندگیاں تباہ ہو سکتی تھیں۔

میں خود سویڈن نہیں گیا تھا لیکن میں نے اسکینڈے نیویَن ممالک کے بارے میں بہت کچھ سنا اور پڑھا ہوا تھا۔ وہاں صحیح معنوں میں فلاحی مملکت کا تصور رائج تھا۔ خواندگی کا اوسط سو فیصد کے لگ بھگ تھا۔ روزگار کی فراوانی ہونے کے ساتھ ہی حکومت کی طرف سے بے روزگاروں کے لیے ہفتہ وار وظائف کی اسکیم رائج تھی۔ ان انفرادی وظائف کی مالیت بعض ملازمتوں کی اجرتوں سے زیادہ ہوا کرتی تھی۔ اس کے باوجود وہاں کے باشندوں میں حرام خوری کا وہ رجحان نہیں تھا جو برطانیہ میں عام نظر آتا تھا۔ ان کے حکمرانوں نے اپنی پے در پے اصلاحات اور منظم پروپیگنڈے کے ذریعے ایک ایسا معاشرتی انقلاب برپا کیا تھا کہ بے روزگار رہ کر زیادہ وظائف بٹورنے والے شہری بھی خود کو نکما بلکہ حرام تصور کرنے پر مجبور ہو گئے تھے۔ وہ اپنی ذات میں شرمسار ہو کر خود کو دوسرے درجے کا ایسا شہری تصور کرتے تھے جسے اس کے دوسرے ہم وطن زیادہ محنت کر کے اپنے خرچ پر پال پوس رہے ہوں۔ اسی وجہ سے وہاں بے روزگاری کا تناسب غیر معمولی حد تک کم رہتا تھا۔ لوگ کما کر کھانے میں فخر محسوس کرتے تھے۔

"تمھاری یہ ساری بکواس درست ہے۔" میری جرح سے تنگ آ کر روزی نے تلخ لہجے میں کہا۔ "میں مانتی ہوں کہ سویڈن میں باعزت طور پر خوش حالی کی زندگی گزارنے کے لیے غیر معمولی جدوجہد کی ضرورت نہیں پڑتی۔ کوئی مرد یا عورت ملازمت کر کے اپنے بنیادی اخراجات پورے نہ کر سکے تو ریاست اس کی مدد کرتی ہے۔ نوکری چھوٹ جائے تو سرکاری خزانے کے منہ کھل جاتے ہیں لیکن تم یہ کیوں بھول رہے ہو کہ انسان ایک سماجی حیوان ہے۔ وہ مرتے دم تک سماج میں اعلیٰ سے اعلیٰ تر مقام حاصل کرنے کی جستجو میں لگا رہتا ہے۔ چار لاکھ کرونا کا ذکر سن کر تو میرے بہت سے ہم وطنوں کا ہارٹ فیل ہو سکتا ہے۔ بل نے یہ مشن کامیاب ہونے کے بعد پیرس میں بسنے کا پروگرام بنایا ہوا ہے۔ اب تم خود ہی بتاؤ کہ پیرس جیسے مہنگے شہر میں ڈھائی تین لاکھ فرانک کیا حیثیت رکھتے ہیں؟ سویڈن میں رہنے والوں کے لیے یہ بڑی رقم ہو سکتی ہے لیکن پیرس یا لندن والوں کے لیے نہیں۔"

"مگر میری جان!" میں نے ہمدردی کے ساتھ کہا۔ "تم اسٹاک ہوم کو چھوڑ کر لندن اور پیرس کے خواب کیوں دیکھ رہی ہو؟ اسٹاک ہوم میں تم کم از کم لکھ پتی تو ضرور کہلاؤ گی۔"

وہ ہنس پڑی اور بولی۔ "یہ بعد کی بات ہے۔ اصل اور بنیادی بات یہ ہے کہ تم مجھ سے متفق ہو گئے ہو۔ اب سنو کہ بل اس مشن کی کامیابی کے بعد اپنے ماضی کو یکسر فراموش کر دینا چاہتا ہے۔ ماضی سے نجات حاصل کرنے کے لیے ضروری ہے کہ آدمی اپنی تاریخ کے ساتھ ہی جغرافیہ بھی بدل لے۔ جغرافیہ یعنی شہریت کی تبدیلی کے لیے سرمایہ بہت ضروری بلکہ ناگزیر ہے اور موجودہ مشن ہمیں یہ موقع فراہم کر رہا ہے۔"

"تو کیا میں یہ سمجھ لوں کہ وقتی دل لگی کے علاوہ ہمیں ایک دوسرے کی کوئی ضرورت نہیں ہے؟" میں نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر سوال کیا۔ "ایک بار تم مسروقہ ہیرے طے شدہ

پانی کے حوالے کرنے میں کامیاب ہو جاؤ تو تمہاری وارننگ کوئی وقعت باقی نہیں رہے گی۔"

"نہیں ڈارلنگ!" وہ انملا کر مسکرائی۔ "تو تم دل لگی کے علاوہ بھی ہم اچھے دوست بن سکتے ہیں' شرط صرف اتنی سی ہے کہ تم مکاؤ میں سسٹم سے نکلنے کیا ہماری مدد کرو۔"

"میری مدد لے کر تم مشکلات سے دوچار ہو سکتی ہو۔" میں نے سخت تیز انداز میں کہا۔ "جن لوگوں نے تمہیں یہ کام سونپا ہے انہوں نے کسی نہ کسی کو تمہاری نگرانی پر ضرور مامور کیا ہوگا۔ تمہیں اس کا تحفظ حاصل ہوگا جب کہ میرے آگے پیچھے کوئی بھی نہیں ہے۔"

"اس فیری کے کپتان سے تمہاری دوستی ہے۔" اس کے لہجے نے مجھے بری طرح چونکا دیا۔ "وہ کافی دیر تک تمہارے ساتھ رہا ہے۔ میرے پہنچنے سے لمحہ بھر پہلے ہی وہ یہاں سے رخصت ہوا تھا۔"

میں ایک گہرا سانس لے کر رہ گیا۔ اس کا مطلب تھا کہ وہ اتفاقاً مجھ سے متعارف نہیں ہوئی تھی بلکہ وہ ورد چیانگ کی وجہ سے مجھ پر نگاہ رکھے ہوئے تھی اگر میں اسے نہ چھیڑتا تو شاید وہ خود ہی کسی نہ کسی بہانے سے مجھ سے مل بیٹھنے کی کوشش کرتی۔

"وہ کیا کر سکتا ہے؟" میں نے روزیلی کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے پوچھا۔

وہ میری طبیعت کی بدمزگی فوراً ہی بھانپ گئی اور خوشامدانہ لہجے میں بولی۔ "تو بھو! میرے لیے زندگی اور موت کا معاملہ ہے۔ جن لوگوں نے مجھے اس کام کے لیے چنا ہے انہوں نے ضرور سوچا ہوگا کہ میرا تعلق نرسیں کے مقدس پیشے سے ہے۔ اس پیشے کی وجہ سے جو پاسپورٹ پر بھی درج ہے' مجھے ہر جگہ عزت اور احترام سے دیکھا جائے گا۔ اب تم خود ہی سوچو کہ اگر میں سرقہ ہیروں کی اسمگلنگ کے جرم میں پکڑی جاتی ہوں تو میرا مستقبل کیا رہ جائے گا! میری تو زندگی تباہ ہو جائے گی....."

"یہ میرے نہیں تمہارے سوچنے کی باتیں تھیں اور وہ بھی گھر سے نکلنے سے پہلے۔ اب تو تم دلدل میں قدم رکھ ہی چکی ہو۔ پھر یہ ضروری تو نہیں کہ مکاؤ میں تمہیں واقعی کوئی مشکل پیش آ سکے ہو سکتا ہے کہ اپنے پیشے کی نیک نامی سے فائدہ اٹھا کر تم ہیرے نکال لے جانے میں کامیاب ہو جاؤ۔"

"میری جھنجھلاہٹ مجھے خبردار کر رہی ہے۔" چند ثانیوں کے توقف کے بعد وہ ایک گہرا سانس لے کر بولی۔ "جن لوگوں نے یہ کام مجھے سونپا ہے انہوں نے مجھے ژون کرانگ فوما ایک بدمعاش سے ہوشیار رہنے کی ہدایت کی تھی اگر اسے بھنک بھی مل گئی تو یہ ہیرے ہمارے ہاتھ سے نکل جائیں گے۔ ژون کسی بھی قیمت پر یہ ہیرے اپنے حریفوں تک نہیں پہنچنے دے گا۔ ہم اسی وجہ سے پریشان ہو رہے ہیں۔"

پھر وہی ژون کا ذکر آیا تو میں پریشان ہو گیا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے ژون کرانگ فو کسی بدروح کی طرح پورے مکاؤ اور اس کے متعلقین کے سروں پر سوار ہو۔

"اس کا مطلب ہے کہ سسٹم حکام کے ساتھ ہی حریف گروہ بھی تمہارے مقابل صف آرا ہو سکتا ہے؟" میں نے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"اصل خطرہ ژون کے آدمیوں کی طرف سے ہے۔" آخرکار روزیلی کو اعتراف کرنا ہی پڑ گیا۔ "جب تک ہم ہانگ کانگ میں تھے' ہمیں اس خطرے کی سنگینی کا اندازہ نہیں ہو سکا تھا لیکن ہانگ کانگ پہنچنے کے بعد ہمیں معلوم ہوا ہے کہ مکاؤ میں ژون کی مرضی کے خلاف کچھ بھی نہیں ہو سکتا۔ اگر اس کو ہیروں کی بھنک مل گئی ہے تو وہ ہر قیمت پر انہیں حاصل کرے گا۔ وہ اس قدر بے رحم ہے کہ ہیروں کی خاطر اس کے آدمی ہم دونوں کو ذبح بھی کر سکتے ہیں۔"

"ژون کو تم پر شبہ کیسے ہو سکتا ہے؟ اس سفر میں تمہارے علاوہ بھی بہت سے سفید فام شامل ہیں۔ اتنی بھیڑ میں اصل جوڑے کو پہچاننا آسان کام نہیں ہے۔" میں نے کہا۔

"تو بھو! تم اصل بات سمجھنے کی کوشش نہیں کر رہے۔" روزیلی کی ساری تیزی' طراری اور شوخ و طنز مری کی دھری رہ گئی اور وہ واضح طور پر بہت زیادہ پریشان اور بدحواس نظر آنے لگی تھی۔ "یہ ٹھیک ہے کہ ژون کو میرے پارسل کے بارے میں کچھ علم نہیں ہے لیکن وہ مکاؤ میں بہت بارسوخ ہے۔ وہاں سے مکاؤ کے حالات بہت مخدوش ہو گئے ہیں۔ وہاں پہنچنے والے ہر سفید فام کے سامان اور لباس کی تفصیلی تلاشی لی جاتی ہے۔ کمال کی بات یہ ہے کہ منشیات اور دیگر ممنوعہ اشیا برآمد ہونے کے باوجود کسی کے خلاف کوئی کارروائی نہیں کی جا رہی۔ ہم دونوں کا خیال ہے کہ مکاؤ کے سسٹم والے ژون کے ایما پر صرف ہیروں کی تلاش میں ہیں۔ ان حالات میں ہماری کامیابی کا کوئی امکان نہیں رہتا....."

"اس کا مطلب یہ ہوا کہ تمہارا چار لاکھ کرونا کا معاوضہ خطرے میں ہے؟"

"چار لاکھ کرونا پر لعنت بھیجو۔" وہ جل کر بولی۔ "اس وقت تو ہماری جانوں کے لالے پڑے ہوئے ہیں۔ ہمارے پاس سے ہیرے برآمد ہو گئے تو ہم زندہ نہیں چھوڑے جائیں گے۔ بل جیسا بزدل تو ویسے ہی اس صورت حال سے بری طرح خوفزدہ ہے۔ اس کا ہاضمہ بگڑ گیا ہے اور وہ خود فراموشی کے لیے مسلسل شراب پیے جا رہا ہے۔"

"اگر مجھ سے تمہاری ملاقات نہ ہوتی تو تم کیا کرتیں؟" میں نے اس کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے سوال کیا۔

"تم کیا سمجھ رہے ہو؟" اس نے تقریباً مجھ سے لپٹ کر مجھے بری طرح جھنجھوڑ ڈالا۔ "میری اور تمہاری ملاقات کسی اتفاق کا نتیجہ نہیں ہے۔ میں نے کپتان کو تمہارے ساتھ بیٹھے ہوئے دیکھ کر

ہی تم سے مل بیٹھنے کا ارادہ کرلیا تھا۔ اس فیری پر اس وقت صرف تم ہی ہماری کچھ مدد کرسکتے ہو؟"

"مجھے آسان زبان میں بتاؤ کہ تم مجھ سے کیا چاہتی ہو؟" میں نے خشک لہجے میں پوچھا۔ اس کی نیت اور مدعا سے واقف ہونے کے بعد اس کے گداز سراپا کی تمام رنگینی میرے لیے یک بیک کشش کھو بیٹھی تھی۔

"ہم ہیروں کا وہ پیکٹ تمہیں دے رہے ہیں۔ کسٹم سے نکلنے کے بعد تم وہ پیکٹ ہمیں واپس لوٹا دینا۔ اس کام کے لیے ہم تمہیں اپنا حصے دار بنانے کے لیے تیار ہیں۔" اس نے بے چارگی کے ساتھ کہا۔

اس کا منصوبہ سنتے ہی میرے اندر سویا ہوا سفاک اور خود غرض ذہن انگڑائی لے کر بیدار ہوگیا۔ روزی کے عزائم میں مجھے یک بیک اپنی کامیابی کی ایک راہ نظر آگئی تھی۔

"مجھے حصے دار بنانے کے لیے تم ایک لاکھ کرونا یا اس کے مساوی رقم فوری طور پر ادا کرسکو گی؟"

"فی الحال تو ہمارے پاس ڈھائی' تین ہزار ڈالر سے زیادہ نہیں ہے۔" اس نے مایوسی کے ساتھ کہا۔ "تمہیں اسٹاک ہوم لوٹنے پر معاوضہ ملے گا۔ اس وقت ہم تمہیں جو نقدی رقم دے رہے ہیں گے۔ اس نے میرے مطالبے کو بے چون و چرا تسلیم کرلیا تھا جس کا مطلب یہ تھا کہ وہ اس وقت رقم سے زیادہ اپنی اور رولی کی سلامتی کے لیے فکرمند تھی۔ زندگی نہ رہے تو اربوں کا خزانہ بھی مٹی سے زیادہ حقیر ہو جاتا ہے۔

"اس کا مطلب یہ ہوا کہ مجھے تمہارے ساتھ سویڈن تک دوڑ لگانی ہوگی۔"

"وہ بہت سرسبز' شاداب اور حسین ملک ہے۔ اسٹیبانی بھی اسے اپنے خوابوں کی جنت سمجھتے ہیں۔ وہاں جا کر تمہیں مایوسی نہیں ہوگی۔ وہاں پہنچتے ہی رقم تمہارے حوالے کردی جائے گی۔"

"اور اگر وہ لوگ اپنا کام نکالنے کے بعد معاوضے کی ادائیگی سے منکر ہو گئے؟"

"اس کا امکان نہ ہونے کے برابر ہے۔ ہم نے بھی پورے اطمینان کے بعد ہی اس سفر پر نکلنے کا فیصلہ کیا تھا۔ ذون کے مقابلے میں ان سے جیتنا زیادہ مشکل نہیں ہوگا۔"

"تمہارا بنیادی مسئلہ یہ ہے کہ تم اس وقت اپنی زندگی بچانے کے لیے ان ہیروں سے چھٹکارا پانا چاہتی ہو۔ اس کے بعد ہیرے رہیں یا جائیں' تمہیں اس سے کوئی دلچسپی نہیں ہے؟"

"ہیرے کھو دینے کے بعد ہم چار لاکھ کرونا سے محروم ہو جائیں گے۔" اس نے یاد دلایا۔

"لیکن تمہاری زندگیاں چار لاکھ کرونا سے زیادہ قیمتی ہیں۔ تم ہیروں کا پیکٹ بہا کر سمندر میں کیوں نہیں پھینک دیتیں؟ یہ تمہارے مسئلے کا سب سے آسان اور سیدھا حل ہے!"

میری تجویز پر وہ شکست خوردہ انداز میں ہنس پڑی۔ "تم سمجھ رہے ہو کہ شاید تمہاری ہی عقل کام کرتی ہے۔ ہم ان تمام امکانات پر غور کرچکے ہیں۔ مکاؤ پہنچنے تک کوئی راہ نظر نہ آئی تو شاید یہی کرنا پڑے گا لیکن اس میں بھی ایک بہت بڑی قباحت ہے۔ ہیرے سمندر میں پھینک دینے کی صورت میں ہم کسی کو اصلیت کا یقین نہیں دلا سکیں گے اور مسروقہ ہیروں کے مالک یہی سمجھیں گے کہ ہم نے بدنیتی کی بنا پر ہیرے خورد برد کرلیے ہیں۔ امید کی واحد کرن یہ ہے کہ وہ لوگ مکاؤ کے ذون کی طرح سفاک اور سنگ دل نہیں ہیں۔"

"مجھے یہ جان کر صدمہ ہوا ہے کہ میں نے تمہیں اپنی کوششوں سے اپنی طرف متوجہ نہیں کیا' بلکہ تم خود جانے بوجھے انداز میں مجھ سے متعارف ہوئی ہو۔ تم بلاشبہ بہت خوبصورت اور خوش بدن ہو لیکن تم نے اس ملاقات کو دوستی کے بجائے کاروبار کا رنگ دے دیا ہے......"

"مایوسی کی ضرورت نہیں!" اس نے ہنستے ہوئے میری بات کاٹ دی۔ "میں تبدیلیوں کی شیدائی ہوں۔ تم نے میرے ساتھ تعاون کیا تو میں تمہیں کسی بھی اعتبار سے مایوس نہیں کروں گی۔"

"اور رولی! وہ مجھے جہاز سے نہیں گرا دے گا؟" میں نے اسے یاد دلایا۔

"وہ خود بہت بے وفا ہے۔" وہ منہ بنا کر بولی۔ "خدمت کرانے کے لیے ہر رات میرے ساتھ گزارتا ہے لیکن دن بھر دوسری لڑکیوں کے ساتھ فلرٹ کرتا پھرتا ہے۔ ہفتے میں دو چار دن کاروباری مصروفیات کا بہانہ کرکے ان کی بانہوں میں بھی گزارتا ہے۔ اسے اچھی طرح معلوم ہے کہ میں اس کی تمام حرکتوں سے واقف ہوں اسی لیے وہ بھی میری کبھی کبھار کی بے اعتدالیوں سے چشم پوشی کرلیتا ہے۔"

"تمہارے معاشرے میں اول تو بوائے فرینڈ گرل فرینڈ کا کوئی تصور ہی ناقابلِ قبول ہے پھر وہ بھی ایسے کہ دن رات ایک دوسرے کے آنکھ کو دھوکا دیتے رہتے ہوں۔ یہ بات تو سراسر ناقابلِ قبول ہے۔"

وہ ایک بار پھر ہنسی اور بولی۔ "تم نے ابھی تک یہ نہیں بتایا کہ تمہارا تعلق کس ملک سے ہے؟"

"پاکستان۔" میں نے آخری گھونٹ لے کر اپنا گلاس خالی کرتے ہوئے کہا۔

"اوہ!" اس کے لہجے میں اشتیاق در آیا۔ "میں نے سنا ہے کہ پاکستان دنیا کے ان چند ممالک میں سے ہے جہاں گرمیوں کے موسم میں بھی سخت گرمیوں کے ساتھ' کچھ علاقوں میں سردی پڑتی ہے۔"

"راہی میں نے تم پاکستان جا ہی رہی ہو۔ کراچی اور پشاور کے موسم کا فرق دیکھ لینا۔"

"اور وہاں بہترین ہیروئن بھی کوڑیوں کے دام ملتی ہے؟" اس نے پوچھا۔

"یورپ کی منڈی کے مقابلے میں مفت ہی سمجھو۔" میں نے اسے شہ دی۔

وہ فوراً ہی مزید کھلنے پر مجبور ہو گئی۔ "ہم واپسی پر اپنے بجٹ کے مطابق دو چار کلو ہیروئن ساتھ لے جانے کا ارادہ رکھتے ہیں۔ یہ کوشش کامیاب رہی تو ہمارے دن پھر جائیں گے۔ عمدہ قسم کی ہیروئن کی خریداری میں تم ہماری کوئی مدد کر سکو گے؟"

"میں پاکستانی ہیروئن فروش نہیں ہوتا۔" میں نے تلخی کے ساتھ کہا۔ "لیکن تم جیسی خوبصورت نازک اندام اور بے لگام لڑکیاں انہیں آسانی کے ساتھ بھگا لیتی ہیں۔ بالکل اسی طرح جیسے تم مجھے بھگا رہی ہو۔ مجھے نہ چاہتے ہوئے بھی تمہاری مدد کرنی پڑے گی۔"

"عورتوں کے معاملے میں پاکستانی عام طور پر کمزور ثابت ہوتے ہیں۔" اس نے ہنستے ہوئے کہا۔ "کیا تمہارے ملک میں عورتوں کا شدید قحط ہے؟"

"ایسا بھی قحط نہیں ہے۔ مردوں کی آبادی صرف تین فیصد ہے لیکن مذہبی اور معاشرتی پابندیوں کی وجہ سے عورتوں کی جملہ زیادتی مکمل طور پر سے مروج ہو کر دوری پر ختم ہو جاتی ہے۔"

"اور عورتیں ان پابندیوں پر احتجاج نہیں کرتیں؟" اس نے حیرت سے پوچھا۔

"کرتی نہیں ہیں۔ کیوں کہ مذہب نے مردوں اور عورتوں پر یکساں پابندی عائد کی ہوئی ہے۔ ہمارے یہاں نفسانی اور حیوانی آزادیوں کا وہ تصور نہیں ہے جو مغرب میں سر چڑھ کر بول رہا ہے۔"

"خیر، میں اس معاملے پر بحث نہیں کرنا چاہتی... یہ بتاؤ کہ تم نے میری تجویز کے بارے میں کیا سوچا ہے؟" اس نے اچانک ہی موضوع بدل کر سوال کیا۔

"میں اب بھی خود کو الگ رکھنا چاہتا ہوں۔ تم مصر ہو تو میں ذمہ لے لوں گا۔"

"اوہ، تم کتنے شریف آدمی ہو۔" وہ میرا ہاتھ دباتے ہوئے مسرت آمیز لہجے میں بولی۔ "میرے سر سے بہت بڑا بوجھ اتر گیا ہے۔ یہ کام بخیر و خوبی ہو گیا تو میں زندگی بھر تمہاری احسان مند رہوں گی۔"

"لیکن یہ امید نہ باندھ لینا کہ میں تمہارے ساتھ سویڈن بھی چلوں گا۔ میرے حصے کی رقم تمہیں ایمانداری کے ساتھ خود ہی بھیجنی ہو گی۔"

اس نے اپنا شولڈر بیگ کھولا اور اس میں سے ایک براؤن پیکٹ نکال کر میرے حوالے کر دیا۔ اس پیکٹ کا وزن بمشکل ایک ڈیڑھ پونڈ رہا ہو گا۔

"مجھے بتایا گیا تھا کہ اس کاغذ میں پلاسٹک کا مضبوط ڈبا ہے جس میں سات عدد ہیرے روئی میں لپیٹ کر اس طرح رکھے گئے ہیں کہ ان پر خراشیں نہ آسکیں۔ اب تم اس کے ذمے دار ہو۔"

"تم فکر نہ کرو۔" میں نے وہ پیکٹ اپنی جیکٹ کی اندرونی جیب میں رکھتے ہوئے کہا۔ "یہ بتاؤ کہ تم مکاؤ کے کس ہوٹل میں قیام کرنے کا ارادہ رکھتی ہو؟"

"وان ریان ہوٹل میں ٹھہریں گے۔ ہیروں کی وصولیابی کے لیے دوسری پارٹی کا آدمی ہم سے وہیں رابطہ کرے گا۔" اس نے اٹھتے ہوئے کہا۔ "تو وہیں مل کر بھی یہ خوش خبری سنا دینا تاکہ اس کا ذہنی دباؤ کم ہو سکے۔"

چلتے چلتے وہ پھر واپس آئی اور بولی۔ "اب میں اپنی سیٹ پر ہی رہوں گی۔ اگر فیری پر کوئی میری نگرانی کر رہا ہے تو میرے بار بار آنے جانے سے اسے شبہ ہو جائے گا۔ باہر نکلنے تک ہمارا ایک دوسرے سے دور رہنا ہی بہتر رہے گا۔"

وہ پریشانی مجھے لاحق تھی جبکہ سوزین نے آخری تجویز میں اس مسئلہ بھی حل کر دیا۔

حالات کی بھرپور خرابی کے بعد ستارے ایک بار پھر مجھ پر مہربان ہوتے نظر آ رہے تھے۔ ایک طرف ویلرو چیانگ نے ڈاکٹر فیشی کاؤ کی فدے کے پروگرام سے آگاہ کر دیا تھا اور دوسری طرف سوزین نے ڈاکٹر بسنٹروم سے چرائے گئے وہ شاہی ہیرے میرے حوالے کر دیے تھے جن میں زون کوانگ خوگری دلچسپی لے رہا تھا۔

سوزین نے اپنے خوف کی وجہ سے نہایت آسانی کے ساتھ مجھ پر اعتماد کر لیا تھا لیکن بنیادی طور پر وہ ایک حریص لڑکی تھی۔ تعلیم کے مقدس پیشے سے وابستہ ہونے کے باوجود اس نے ایک بڑی رقم کے لالچ میں جرائم پیشہ لوگوں کا آلۂ کار بننا منظور کر لیا تھا۔ اسی پر بس نہیں تھا بلکہ مزید روپیہ کمانے کے لیے وہ واپسی کے سفر میں پاکستان سے دو چار کلو ہیروئن بھی اپنے ساتھ لے جانا چاہتی تھی تاکہ سویڈن میں اسے بیچ کر نیل کے ساتھ اپنا مستقبل سنوارنے کے منصوبے پر کام کا آغاز کر سکے۔

ایسی عورت کو فریب دینا میری دانست میں کوئی جرم نہیں تھا۔

مجھے ان بیش قیمت اور نادر ہیروں میں براہ راست کوئی دلچسپی نہیں تھی۔ البتہ ان کے ذریعے میں بگڑے ہوئے ژون کو راہ راست پر لا سکتا تھا۔ غزالہ کے بارے میں وہ اپنی ضد پر اڑا ہوا تھا کہ صرف روانی سے بات کرے گا لیکن ہیروں کا ذکر سن کر اسے اپنے موقف میں نرمی لانی پڑ جاتی۔ وہ ایک ایسا معاملہ تھا جس کے لیے ژون نے مکاؤ میں ہنگامی بنیادوں پر سرگرمیوں کا آغاز کیا ہوا تھا۔

ایک اعتبار سے ان ہیروں کو زرِ تاوان بھی سمجھا جا سکتا تھا کیوں کہ میں ان کے بدلے میں ویرا کو ژون کی قید سے آزادی دلانے کا ارادہ رکھتا تھا۔

کچھ دیر بعد مکاؤ کے آثار نظر آنے لگے۔ اس وقت تک کبھی

رات ہو چکی تھی۔ فیری پر تمام روشنیاں جلی ہوئی تھیں اور دور مکاؤ میں اس قدر روشنی ہو رہی تھی کہ اس کا عکس فضا تک کو منور کیے ہوئے تھا۔ روشنیوں سے اندازہ ہو رہا تھا کہ مکاؤ میں بلند عمارات کی تعداد بہت کم تھی۔

مکاؤ کے ساحل کے ساتھ کھاڑیوں میں بے شمار کشتیاں اور موٹر بوٹس لنگر انداز تھیں۔ ان میں سے بعض ساحل سے اتنی دور تھیں کہ ان سے متصل دس بارہ کشتیوں پر سے گزر کر ہی ساحل تک پہنچا جا سکتا تھا۔ ساحل پر جگہ کی کمی کے باعث وہ کشتیاں قطار در قطار لنگر انداز تھیں۔ بعض پر سامان لدا ہوا تھا۔ کچھ خالی تھیں، اس نیم تاریک حصے میں ہر قسم کی سرگرمیاں دیکھی جا سکتی تھیں۔

فیری وہاں سے آگے بڑھتی چلی گئی اور پھر جلد ہی جیٹی کے ساتھ جا لگی۔ ملاحوں نے اینکر راڈز کے ذریعے فیری کو جیٹی کے ساتھ برابر کیا اور پھر ریمپ گرتے ہی، سامان سے لدے چند مسافروں نے ایک بھیڑ کی صورت میں فیری سے اترنا شروع کر دیا۔

روزیلی اور بیلی پیچھے تھے۔ میں نے ان کے گزرنے کا انتظار کیے بغیر اپنی جگہ چھوڑ دی۔ اس وقت تک بیلی سے میرا سامنا نہیں ہوا تھا اور میرے نئے پروگرام کی روشنی میں، میرا اس کی نظروں میں نہ آنا ہی بہتر تھا۔

ریورجیانگ فیری کے انجن بند کروانے کے بعد اردگرد کے ریمپ پر کھڑا مسافروں کو الوداع کہہ رہا تھا۔ مجھے دیکھ کر اس نے مجھے اپنا انتظار کرنے کی یاد دہانی کرائی اور میں ہاتھ ہلاتا ہوا آگے بڑھ گیا۔

کسٹم ہال میں بالکل وہی منظر تھا جو روزیلی مجھے بتا چکی تھی۔ دو کسٹم افسر، مسافروں کی گزرگاہ کے دونوں طرف کھڑے، سفید فام مسافروں کو الگ کر رہے تھے۔ چینی اور دیگر نسلوں سے تعلق رکھنے والے افراد کو براہ راست باہر نکلنے کی آزادی تھی۔ الگ کیے جانے والے سفید فام ایک لمبی سی میز پر جمع ہو رہے تھے جہاں ان کے رہی سامان سے لے کر لباس تک کی سخت تلاشی لی جا رہی تھی۔

میں کسی روک ٹوک کے بغیر باہر نکل گیا۔ ہیروں کے پیکٹ کے ساتھ ہی، میری ہیمرگن بھی کسٹم والوں کی دست برد سے محفوظ رہی تھی اور وہ میرے لیے بہت بڑی کامیابی تھی۔

باہر نکلتے ہی چند چینی دلالوں کا ایک گروہ میری طرف لپکا۔ وہ رٹے رٹائے انگریزی فقروں میں ٹیکسی اور ہوٹل وغیرہ کی پیشکش کر رہے تھے لیکن میں ان سے جان چھڑا کر ایک طرف کھڑا ہو گیا۔ چند منٹ بعد ہی ریورجیانگ اپنا کوٹ بازو پر لیے آ موجود ہوا۔

"اب یہاں سے نکل چلو۔" میں اس کا بازو تھام کر بولا۔ "میں فوراً بستر کی ضرورت محسوس کر رہا ہوں۔"

"فکر نہ کرو۔۔۔ رات ہوتے ہی مکاؤ کے ہوٹلوں کے سربستہ راز کھلنے شروع ہو جاتے ہیں۔ ایسے وقت، ہر شخص بستر چھوڑ کر شکار کھیلنے نکل پڑتا ہے۔" اس نے ہنستے ہوئے کہا اور آگے بڑھ گیا۔

"تم مجھے کس ہوٹل میں لے جانے کا ارادہ رکھتے ہو؟" میں نے سوال کیا۔

"کیوں؟" اس نے چونک کر پوچھا۔ "ظاہر ہے کہ میں تمہیں کسی اچھے ہوٹل میں ہی ٹھہراؤں گا۔"

"مجھے اچھے یا برے ہوٹل کی فکر نہیں، بس ذرا وان ہیان ہوٹل سے دور رہنا چاہتا ہوں۔"

ایک ٹیکسی ہمارے قریب آ رکی اور ہم دونوں اس کی پچھلی نشست میں دھنس گئے۔ ریورجیانگ نے ڈرائیور کو چینی زبان میں ہدایت دی اور ٹیکسی حرکت میں آ گئی۔

"کیا وان ہیان والوں سے کوئی خطرہ محسوس کر رہے ہو؟" اس نے سنجیدہ لہجے میں پوچھا۔

"خطرہ نہیں، بس اپنے بوائے فرینڈ سے اکتائی ہوئی ایک لڑکی میری جان کو آ گئی ہے۔ ایسا نہ ہو کہ وہ مجھے ڈھونڈتی ہوئی میرے کمرے میں آ پہنچے۔"

"یہ وہی خوبصورت لڑکی تو نہیں جو سارے راستے تم سے باتیں کرتی آئی ہے؟"

"اس بارے میں تم کیا جانو؟" اس کے سوال پر میں چونک گیا۔

"تم بھول رہے ہو کہ میں گولڈن ڈریگن کا کپتان ہوں۔ میں نے عملے کی دو لڑکیوں کو تمہاری خصوصی دیکھ بھال کی ہدایت کی تھی لیکن انہوں نے بتایا کہ تم نے خود اپنی دیکھ بھال کا بندوبست کیا ہوا ہے۔ اچھا ہوا کہ تم خود ہی اس سے دور بھاگ رہے ہو ورنہ وہ تمہارے لیے شاید دو شواریوں کا ذریعہ بن سکتی تھی۔"

"ذرا کھل کر بتاؤ کہ تم کیا کہنا چاہ رہے ہو؟" اس کی باتوں نے مجھے الجھا کر رکھ دیا۔

"مجھے اندر کی کہانی کا علم نہیں مگر میں یہ جانتا ہوں کہ وان ہیان کا ایک فرد اس جوڑے کا پیچھا کر رہا تھا۔ وان ہیان مکاؤ کا ایک خاصا بدنام فرد ہے۔ دولت کا بانی گزار ہونے کے باوجود ہر جرم کرنے پر تیار رہتا ہے۔ وان ہیان ہوٹل اور کلب اسی کی ملکیت ہے۔ اگر وہ اس جوڑے میں دلچسپی لے رہا ہے تو یقیناً کوئی نہ کوئی گڑبڑ ہونے والی ہے۔"

ریورجیانگ کی باتیں سن کر مجھے وحشت ہونے لگی۔ مکاؤ کے بارے میں ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہاں رہنے والے۔ انسانی ہر بات کی تہہ تک پہنچ جانے کے بار بار انجان بنے رہنے کے عادی ہو گئے ہوں۔ روزیلی نے اپنے جس سفر کے بارے میں انتہائی رازداری کے ساتھ کام کیا تھا۔ اس کے بارے میں ریورجیانگ نے دور ہی سے بہت کچھ جان لیا تھا۔ عین ممکن تھا کہ کسٹم والے بھی اسی انداز میں اس پر ہاتھ ڈالنے۔

نئی ٹیلی کی بات یہ تھی کہ جب سوزیشی کے پاس سے ہیرے برآمد ہوتے تو وان لن کے گینگ میں ہلچل مچ جاتی اور ان دونوں کا تعاقب کرنے والا شخص میری تلاش شروع کر دیتا۔

مکاؤ میں رنگ برنگی عمارات پر متحرک سائن اور ناچتی ہوئی تیز روشنیوں کے سائن بورڈ آویزاں تھے اور ان روشنیوں کے سائے میں سڑکیں اور فٹ پاتھیں پر ہجوم نظر آ رہی تھیں۔ ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ عام شہر کے بجائے کوئی رنگا رنگ میلہ ہو جہاں بھانت بھانت کے لوگ سیر کرنے آئے ہوں۔

جیڈ کلب نامی عمارت کے سامنے ٹیکسی رک گئی۔ پورٹر نے فوراً ہی میرا ہلکا سا سوٹ کیس لے لیا۔ ہم اندر داخل ہوئے تو وہاں ہوٹل جیسا ماحول کا سامنا کرنا پڑا۔ لاؤنج میں متعدد خوش پوش عورتیں اور مرد نیچے گریبانوں والے بھڑکدار لباس پہنے سگریٹ اور شراب نوشی میں مصروف تھیں۔ ان میں سے کئی نے ربو وچیانگ کو دیکھ کر شناسائی کے انداز میں ہاتھ ہلائے۔ ایک دو نے آنکھ بھی ماری اور ربو وچیانگ سیدھا کاؤنٹر کی طرف بڑھ گیا۔

اس کلب کی عمارت کے اندرونی حصے میں شاید ڈسکو وغیرہ کا پروگرام بھی چل رہا تھا کیونکہ ڈرم اور تیز سازوں کی دھمک فرش میں محسوس ہو رہی تھی۔ ساؤنڈ پروفنگ کی عمدگی کی وجہ سے اندر کی تیز آوازیں باہر نہیں سنائی دے رہی تھیں۔

مکاؤ میں جرائم پیشہ افراد جس انداز میں منظم تھے اس کے پیش نظر مجھے پورا یقین تھا کہ سوزیشی کے ذریعے میری چال بازی سے واقف ہونے کے بعد وان لن یا اس کے آدمیوں کو مجھ تک پہنچنے میں زیادہ دیر نہیں لگے گی۔ دوسری طرف میں ڈوان سے بات کرنے سے پہلے ربو وچیانگ کو اعتماد میں نہیں لے سکتا تھا۔ وہ مجھے سوزیشی کا دوست اور محسن چلا سمجھ کر میری مہمان داری کر رہا تھا اسے میرے چکروں کا علم ہوتا تو وہ بدک کر مجھے اس دعوت نامے سے بھی محروم کر سکتا تھا جس کے سہارے میں ڈوان کی حویلی میں پہنچ سکتا تھا۔

جیڈ کلب میں میرا کمرا بک کرانے کے بعد ربو وچیانگ لابی سے ہی واپس چلا گیا اور میں نے اپنے کمرے میں پہنچتے ہی سب سے پہلا ہیم گن سوٹ کیس سے نکال کر اپنی جیب میں رکھ لی تاکہ ضرورت کے وقت میں اس سے بھرپور کام لے سکوں۔ میرے لیے صورت حال یک بیک نازک اور خطرناک ہو گئی تھی۔

اپنا کمرا مقفل کر کے میں نے فون پر ڈوان کی حویلی کا نمبر ملایا تو دوسری طرف سے ایک مردانہ آواز سنائی دی۔ شاید ڈوان کے انچیج پر مقامی فون کالز کے لیے کوئی حفاظتی نظام یا ایکسچینج نصب نہیں تھا۔

"میرا نام وشی ہے اور میں ڈوان سے بات کرنا چاہتا ہوں۔" میں نے ہیلو کے جواب میں انگریزی میں کہا۔

"ڈوان مصروف ہے، تمہیں کیا کام ہے؟" خشک لہجے میں سوال کیا گیا۔

"میں پاکستان سے آیا ہوں اور اس وقت مکاؤ میں موجود ہوں۔ ڈوان کی سیکریٹری میرے معاملات سے واقف ہے۔ میں ہر ایک کے سامنے زبان نہیں کھول سکتا۔"

"ہینگ آن!" انگریزوں کی نقل کرتے ہوئے کہا گیا پھر ریسیور پر نہایت الیہ سی موسیقی سنائی دینے لگی۔ چند لمحوں بعد ہی وہ لائن شوائے کو منتقل ہو چکی تھی۔

"بالکل نہیں۔" میرا مطالبہ سنتے ہی شوائے نے سرد مہری سے کہا۔ "اس وقت ڈوان سے بات ہونے کی کوئی صورت نہیں۔ وہ آرام کرنے جا چکا ہے اگر تم واقعی مکاؤ آ گئے ہو تو میں ڈوان سے دریافت کر لوں گی۔ اس نے اجازت دی تو تمہاری بات کرا دی جائے گی۔ تم صبح نو بجے فون کرنا۔"

"معاملہ بہت اہم ہے۔" میں نے بولنا چاہا لیکن شوائے نے رکھائی سے میری بات کاٹ دی۔

"سوری! اپنا اور میرا وقت برباد مت کرو۔ مکاؤ کی راتیں اجنبیوں کے لیے بہت رنگین اور سنسنی خیز ہوتی ہیں۔ ابھی عیش کرو۔ صبح اپنا مقدر آزما لینا۔ ڈوان کا موڈ ہوا تو تمہاری اور اس کی بات ہو جائے گی۔"

"یہ دوسرا معاملہ ہے۔" اس بار میں نے کسی تمہید کے بغیر کہا۔ "اس کا تعلق ایمسٹرڈم کے ہیروں سے ہے۔"



"اوہ تو اب تم نے ژون کے معاملات میں بھی اپنی ٹانگ اڑانی شروع کردی!" شوائے کی غصیلی آواز ابھری۔ وہ سیکرٹری ہونے کی وجہ سے شاید ژون کے بہت سے رازوں سے واقف تھی۔

"اگر رفت ژون سے میری بات نہیں ہوئی تو کسی بھی لمحے دشمن مجھے گھیر لیں گے۔ وان لن کے کتے شہر میں چاروں طرف میرے خون کی بو سونگھتے پھر رہے ہیں۔ انہیں میرے ہوٹل کا سراغ لگانے میں زیادہ دیر نہیں لگے گی۔ تم ژون سے دریافت کر لو۔ بات کرنا یا نہ کرنا اس پر منحصر ہو گا۔"

اس بار شوائے نے قطع کلامی کیے بغیر میری پوری بات سنی۔ میں نے ریوو نیانگ سے سنا ہوا نام زبردستی اپنی کہانی میں ڈال دیا تھا تاکہ میں شوائے پر دباؤ ڈال سکوں اور وہی ہوا۔ میرے خاموش ہونے پر وہ بولی۔ "اس کا مطلب ہے کہ تم اس معاملے کے بارے میں واقعی کچھ جان چکے ہو۔ تم ہولڈ کرو۔ میں ژون سے بات کرنے کی کوشش کرتی ہوں۔" اسی کے ساتھ ریسیور پر ایک بار پھر رقت آمیز چینی موسیقی شروع ہو گئی۔

خاصے طویل وقفے کے بعد اس موسیقی کا سلسلہ ختم ہوا اور اچانک ہی میرے کان میں کسی بھیڑیے جیسی تیز اور درشت غراہٹ ابھری۔ "ہاں... لو! تم کس کی اجازت سے مکاؤ آئے ہو اور ہیروں کے بارے میں تم نے کہاں سنا ہے؟"

"ژون! میں تمہارے پیر پکڑ کر تم سے اس توہین کی معافی مانگنے آیا ہوں جو غزالہ کی وجہ سے تم کو برداشت کرنی پڑی لیکن اسی اثنا میں ایک مشکوک جوڑا میری نظروں میں آ گیا اور میں نے محنت کر کے یہ معلوم کر لیا کہ وہ ایمسٹرڈم سے چرائے ہوئے کچھ نادر ہیرے مکاؤ لا رہے ہیں۔"

"وہ کون لوگ ہیں؟" میری بات کاٹ کر ژون کی غصیلی غراہٹ گونجی "مجھے ان کے بارے میں بتاؤ۔ میں ان پر مکاؤ کی زمین تنگ کر دوں گا۔ وہ ہیرے ہر قیمت پر میری تحویل میں آئیں گے۔"

"مجھے معلوم تھا کہ تم ان ہیروں میں دلچسپی لے رہے ہو جب کہ وہ دونوں وان لن کے لیے کام کر رہے ہیں۔" میں نے بات کو دانستہ طول دیتے ہوئے کہا۔

"مجھے یہ سب نہ بتاؤ۔ میں پڑھ آنکھیں رکھتا ہوں۔ میں اس جوڑے کے بارے میں جاننا چاہتا ہوں جو ہیرے لے کر مکاؤ پہنچا ہے۔ مجھے حیرت ہے کہ یہ خبر دوسرے ذرائع سے کیوں نہیں آئی۔ میں نے ہیروں کی تلاش میں مکاؤ کی تمام داخلی سرحدوں کی ناکہ بندی کرائی ہوئی ہے۔" اس کے غصے پر جھلاہٹ غالب آ گئی۔

"اس جوڑے پر برا وقت آیا ہوا ہو گا ژون! وہ میرے تمہارے اس غلام کے قبضے میں ہیں۔"

"واٹ؟" وہ شاید حیرت سے حلق کے بل دہاڑا تھا "کہیں تم بہک تو نہیں گئے ہو؟ میں جھوٹوں کے بدن سے کھال تک ادھڑوا لیتا ہوں۔ شاید اس لڑکی کے فراق میں تمہارا دماغ چل گیا ہے۔"

لمحہ بھر کے لیے میرا اعتماد متزلزل ہو گیا۔ سیدھی بات ہے مجھے سرہند پیکٹ رہا تھا۔ میں یقین سے کچھ نہیں کہہ سکتا تھا کہ اس میں ہیرے ہی تھے یا ان کے وزن کے پتھر رکھے ہوئے تھے۔

"میں نے وہ سربند پیکٹ حاصل کیا ہے جسے وہ دونوں اپنی جان سے لگائے پھر رہے تھے۔ تم اجازت دو تو میں ذرا کھول کر دیکھ لوں کہ اندر ہیرے ہی ہیں یا کچھ اور بھرا ہوا ہے۔"

"اسے چھیڑنے کی کوئی ضرورت نہیں۔" تفصیل جاننے کے بعد ژون کے غصے میں قدرے کمی آ گئی "اگر وہ ہیرے ہی ہیں تو اب تم لڑکی اور اس کے ساتھی کی آزادی کے لیے سودے بازی نہیں کرو گے؟"

"ہرگز نہیں!" میں نے جلدی سے کہا "شاید تمہیں علم ہو گا کہ ان ہیروں کی مالیت چالیس کروڑ گلڈرز کے لگ بھگ ہے مگر انہیں بیچنا میری بساط سے باہر ہے۔ میرے پاس وہ پیکٹ تمہاری امانت ہے۔ تم چاہو تو میں ابھی وہ پیکٹ تمہارے محل پہنچا دیتا ہوں۔ جب تمہارا غصہ فرو ہو گا تو تم ان دونوں کو خود ہی رہا کر دو گے۔ میری یہ مجال کہاں کہ تم سے کوئی سودے بازی کروں۔"

"تم کہاں ٹھہرے ہوئے ہو؟" میری چاپلوسی سے وہ بتدریج نرم پڑتا جا رہا تھا۔

میں نے اسے ہوٹل کا نام اور کمرا نمبر بتایا تو وہ بولا "میرے آدمی ابھی ہنگ کلب کے مالک کو مطلع کر دیں گے کہ تم میرے مہمان ہو۔ پھر کوئی تمہاری طرف آنکھ اٹھا کر بھی نہیں دیکھ سکے گا۔ وان لن کے آدمی آ بھی گئے تو ہوٹل والے انہیں باہر ہی روک لیں گے۔ میں تمہارے لیے گاڑی بھیج رہا ہوں۔"

میرا دل خوشی سے بلیوں اچھل پڑا۔ میں نے اپنی خوشی پر قابو پاتے ہوئے کہا "میں اس عزت افزائی کے لیے تمہارا ممنون ہوں ژون۔ لیکن میں تمہارے ڈرائیور کو کیسے پہچانوں گا؟"

"وہ موٹا سا جاپانی ہے۔ اس کا نام تھوڑا ہے۔ میں تمہارا انتظار کروں گا۔"

میں نے اس کی طرف سے سلسلہ منقطع ہونے پر ریسیور کریڈل پر رکھ دیا۔ میں نے یونیٹی کے اشارہ کر دھوکا دے کر بہت بڑا جوا کھیلا تھا۔ مجھے خوشی تھی کہ میرا تیر نشانے پر بیٹھا تھا اور ژون مجھ کی چیتوالی کے لیے آمادہ ہو گیا تھا۔ اس نے ہیروں کی تلاش میں جو جال بچھایا ہوا تھا اس کی موجودگی میں یہ بات یقینی نظر آتی تھی کہ یونیٹی کسی بھی صورت میں اپنے مشن میں کامیاب نہیں ہو سکتی تھی۔ میرے ہر حالت میں ژون تک پہنچنے کے دو راہ بات تھی کہ ژون کے سارے شکاری اپنی مٹھیاں سنبھالے بیٹھے رہ گئے تھے اور میں نے دیدہ دلیری کے ساتھ ان کا شکار اڑا کر ژون کو رام کرنے کا سامان مہیا کر لیا تھا۔

چند منٹ بعد ہی میرے کمرے میں گویا زلزلہ آ گیا۔ ہوٹل کا

ادھیڑ عمر بانگ بانچا کانپتا ہوا میرے کمرے میں پہنچا اور دونوں ہاتھ جوڑ کر چینی زبان میں کچھ منمنانے لگا۔ اس کے پیچھے ہوٹل کے چار ملازمین بھی تھے۔ ان میں سے تین کے ہاتھوں میں نئے تولیے، برانڈی اور دیگر اشیاء تھیں۔ وہ تینوں فوراً ہی کمرے کی ہر چیز بدلنے میں مصروف ہو گئے۔ چوتھا جو ہوٹل کا استقبالیہ کلرک تھا، ترجمانی کے فرائض ادا کرنے کے لیے اپنے آقا کے ساتھ ہی کھڑا رہا۔

اس نے مجھے بتایا کہ رانگ ماؤ ہاتی وہ شخص اس بات پر معذرت کر رہا تھا کہ اسے میرے مرتبے کا علم نہیں تھا۔ اس لیے ہوٹل کے عملے سے میری شان میں کوئی گستاخی سرزد ہوئی ہو تو میں اسے معاف کر دوں۔ اسے ژون کے محل سے فون پر بتایا گیا تھا کہ میں ژون کا مہمان تھا اور ژون کو مکاؤ کے بیشتر لوگ اپنا مجازی باپ تصور کرتے تھے۔ ینگ کلب والوں کے لیے ژون کے کسی مہمان کی میزبانی ایک اعزاز سے کم نہیں تھی۔

میں نے نہایت سیر چشمی کا مظاہرہ کرتے ہوئے ان لوگوں کی تمام غلطیوں کو معاف کر دیا۔ پھر وانگ ماؤ نے ترجمان کے ذریعے میری دیگر ضروریات کے بارے میں استفسار کیا۔ مجھے پیشکش کی گئی کہ میں چاہوں تو میری خدمت کے لیے مساج اور دیگر خدمات میں ماہر چند دلکش لڑکیوں کو میری خدمت پر مامور کیا جا سکتا تھا۔

وہ مذاکرات جاری تھے۔ تین ملازمین کمرے کو نئے سرے سے سجانے اور سنوارنے میں مصروف تھے کہ اچانک ہی ایک پستہ قامت چینی، سوزی کو تقریباً گھسیٹتا ہوا، کمرے میں گھس آیا۔ افراتفری میں رانگ ماؤ کے ملازمین میرے کمرے کا دروازہ بند کرنا بھول گئے تھے۔

سوزی کی پہلی جھلک دیکھتے ہی میرے فرشتے کوچ کر گئے۔ اُدھر سوزی نے مجھے دیکھتے ہی ہذیانی انداز میں "کیکی ہے... کیکی ہے" کا نعرہ لگاتے ہوئے میری طرف بھاگنے کی کوشش کی مگر مجھ تک پہنچنے سے پہلے ہی بے ہوش ہو کر ساختہ قالین پر گر گئی۔ اس کے بال بکھرے ہوئے تھے، چہرہ دھواں ہو رہا تھا اور آنکھوں میں دہشت کے سائے ناچ رہے تھے۔ شاید اصل قصہ کھلنے کے بعد اس کے ساتھ نہایت بے رحمانہ سلوک کیا گیا تھا کیونکہ اس کے بھرے بھرے، سرخ و سفید رخساروں پر تھپڑوں کا نیلاہٹ مائل ورم بہت نمایاں تھا۔

وہاں کسی کو کچھ سمجھنے کا موقع نہیں مل سکا کیونکہ سوزی کو لانے والے پستہ قامت چینی نے اچانک ہی پستول نکال کر سب کو چینی زبان میں کوئی حکم دیا اور ہر شخص نے اپنی تمام سرگرمیاں موقوف کر کے اپنے ہاتھ سر سے اوپر اٹھا لیے۔ میں اپنی جگہ منجمد کھڑا رہا۔

"اے ایو بامستر!" پستہ قامت نے جھلا کر پستول کی نال لہراتے ہوئے، تمہارے لہجے میں مجھے للکارا "تم بھی ہاتھ اٹھا لو ورنہ میں گولی چلانے میں دریغ نہیں کروں گا۔"

اس کی آنکھوں میں ناچتی ہوئی دیوانگی دیکھ کر میں نے ہاتھ اٹھا لیے۔

"مسٹر وان لن!" اچانک حیرت زدہ نے خوف سے حلق میں پھنسی ہوئی آواز میں پستہ قامت کو مخاطب کیا "تم بہت سنگین غلطی کے مرتکب ہو رہے ہو۔ یہ ژون کا خاص مہمان ہے۔"

اگر وہ وان لن ہی تھا تو وہ میری توقع سے کہیں زیادہ سرعت کے ساتھ حرکت میں آیا تھا۔

اس نے دانت پیس کر ژون کو ایک موٹی سی گالی دی پھر بولا۔ "میں نے ساری عمر ژون کی زیادتیاں برداشت کی ہیں۔ اب میں اس کی چیرہ دستیاں نہیں سہہ سکتا۔ میں اس کے منہ پر پہلا اور آخری تھپڑ مار کر اس علاقے کو ہی خیرباد کہہ دوں گا۔" پھر اس کی شعلے برساتی ہوئی نگاہیں میرے اوپر مرکوز ہو گئیں "وہ پیکٹ کہاں ہے؟"

"میری جیب میں۔" میں نے اس پر سے نظریں ہٹائے بغیر، پورے سکون کے ساتھ کہا۔

"نکالو!" اس نے اضطراری لہجے میں حکم دیا "کوئی چالاکی دکھانے کی کوشش کی تو بھیجا اڑا دوں گا۔"

ہیروں کا پیکٹ میری اندرونی جیب میں تھا۔ میں نے آہستگی کے ساتھ اس جیب میں ہاتھ ڈالا جس میں بم گن پڑی ہوئی تھی لیکن میں بم گن نکالنے کی ہمت نہیں کر سکا کیونکہ وان لن کے پستول کی نال براہِ راست میرے سینے کی طرف اٹھی ہوئی تھی۔ اس کی انگلی کا خفیف سا اشارہ میرا کام تمام کرنے کے لیے کافی ہوتا۔

اسے پوری طرح میری طرف متوجہ پا کر رانگ ماؤ کے ملازمین میں سے ایک نے دبے قدموں وان لن کی طرف بڑھنا چاہا لیکن وہ خبیث بیک وقت ہر طرف دیکھ رہا تھا۔ وہ بھڑک کر پلٹا اور میرے لیے وہی ایک لمحہ کارگر ثابت ہوا۔ میں نے بجلی کی سی سرعت سے بم گن نکال کر وان لن کے بائیں پہلو پر فائر کر دیا۔

بم گن کے نوزل سے موت کی نیلگوں شعاعیں کوئی آواز پیدا کیے بغیر وان لن کی طرف لپکیں۔ میری طرف دیکھنے والوں کی آنکھیں دہشت سے ابل پڑیں اور پھر وان لن ایک بلی سی چیخ کے ساتھ قالین پر گر کر ماہی بے آب کی طرح تڑپنے لگا۔ میں نے جھپٹ کر اس کا گرا ہوا پستول اپنے قبضے میں لے لیا۔

چند ثانیوں بعد وان لن نے سسک سسک کر دم توڑ دیا۔ اس واقعے پر رانگ ماؤ اور اس کے ساتھیوں کی زبانیں دہشت سے گنگ ہو کر رہ گئی تھیں۔ انہیں مرعوب کرنے کے لیے میں نے تھوکر سے وان لن کا چہرہ سیدھا کیا پھر مڑ کر اپنے کمرے کا کھلا ہوا دروازہ بند کر دیا۔

"یہاں جو کچھ ہوا ہے، اسے تم سب بالکل بھول جاؤ گے۔"

میں نے باری باری ان سب کو گھورتے ہوئے سرد لہجے میں کہا۔
"وان لن یہاں آیا۔ اس نے ژون کی شان میں بے ہودہ بے گستاخیاں کیں اور میں نے اسے مار دیا۔ کیسے مارا؟ یہ کسی کو یاد نہیں رہے گا۔ اس واقعہ کی بھنک بھی نکلی تو تم لوگ ژون کے عتاب سے نہیں بچ سکو گے۔"
میرے خاموش ہوتے ہی مترجم میری بات کا چینی زبان میں ترجمہ کرنے لگا۔ وہ سب کو چابکوں کی طرح سہلا رہے تھے۔ مترجم نے شاید میری ہدایات میں کچھ موثر حاشیہ آرائی بھی کی تھی کیونکہ

وہ خاصی دیر بعد خاموش ہوا تھا۔
"اس لڑکی کو کسی دوسرے غیر آباد کمرے میں ڈال دو۔" میں نے روزیلی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ "یہ ہوش میں آئے تو اسے بتانا کہ وان لن اسے اس کمرے میں چھوڑ گیا ہے۔ میری اور اپنی موجودگی سے صاف مکر جانا۔ لڑکی کو یہ یقین دلانا ہے کہ اس نے یہاں جو کچھ دیکھا وہ حقیقت نہیں بلکہ اس کا خواب تھا۔"
فوری طور پر اس ہدایت کا بھی ترجمہ مع تشریح کر دیا گیا۔ مترجم خاموش ہوا تو وانگ ہاؤ دبی دبی سی آواز میں کچھ بولنے لگا۔
"لڑکی سے ہم وان لن کے بارے میں کیا کہیں گے اور لاش کا کیا بنے گا؟" مترجم نے وانگ ہاؤ کے سوال کا ترجمہ کیا۔
"وان لن اسے چھوڑ کر چلا گیا۔ لڑکی ہوش میں آنے کے بعد جانا چاہے تو اسے عزت کے ساتھ روانہ کر دینا۔ اس لاش کو ایک بوری میں ڈال دو۔ اسے میں اپنے ساتھ لے جاؤں گا۔"

دو چینیوں نے مل کر روزیلی کے مرمریں وجود کو اپنے مضبوط ساتھی کے کندھے پر لادا پھر وہ تینوں ہی باہر نکل گئے۔ شاید مترجم نے میری ہدایت دہرانے کے ساتھ ہی انہیں کام بھی بانٹ دیے تھے۔
پہلے دو چینی آئے اور وانگ ہاؤ کو اپنی کارکردگی کی رپورٹ دینے لگے۔ پھر تیسرا شخص بھی دو خالی بوریاں لے آیا۔ وہ تینوں

وان لن کی لاش کو چھوتے ہوئے بہت خائف نظر آ رہے تھے۔ ان کی دہشت زدہ نظریں اس لاش کے کٹے ہوئے پہلو پر مرکوز تھیں جہاں خون کے کسی قطرے تک کا نشان نہیں تھا۔

اس وقت وان لن کی لاش تازہ اور گرم تھی اس لئے انہیں اس کے ہاتھ پیر موڑ کر بوری کے نچلے حصے میں ٹھونسنے میں زیادہ وقت نہیں ہوئی۔ خالی بوری لاش کے اوپر ٹھونسنے کے بعد انہوں

نے نائیلون کی مضبوط ڈوری سے بوری کا منہ باندھ دیا۔

میں نے اضطرار اور مجبوری کے عالم میں بیم گن استعمال تو کر ڈالی تھی لیکن میرے ذہن میں ایک نیا خوف سوار ہو گیا تھا۔ اس وقت تک ژون کو انگ ژو کو یہ علم نہیں تھا کہ میں ہی کا باغی تھا اور ان لوگوں سے چھنی ہوئی ایک بیم گن بھی میرے قبضے میں تھی۔ اگر وان لن کی لاش بوری سے نکالی جاتی تو ژون اس کے زخم پر پہلی نظر ڈالتے ہی سمجھ لیتا کہ وہ بیم گن کا نشانہ بنایا گیا ہے۔ وہ انکشاف میرے لئے بے پناہ پریشانیوں کو جنم دے سکتا تھا۔ ژون لازمی طور پر یہ جاننے کی کوشش کرتا کہ میرے پاس بیم گن کہاں سے آئی ہے۔ میرے انکار کی صورت میں وہ کھوج لگانے کے لئے اپنے بڑے سے رجوع کرتا اور میں بری طرح اُن کے چنگل میں پھنس کر رہ جاتا۔
جمی لائیڈ کے لئے اس سے بڑی خوشی کیا ہو سکتی تھی کہ میرے ساتھ ہی میری محبوبہ اور میرا دست راست بھی گھر بیٹھے اس کی گرفت میں آ جاتے۔ وان لن اور روزیلی کی بے وقت مداخلت نے میرے لئے یک بیک ایک سنگین مسئلہ پیدا کر دیا تھا جس کا کوئی حل نہیں تھا۔

میں نے وانگ ہاؤ اور اس کے عملے کو رخصت کر دیا۔ اگر ٹکووا کے آنے میں دیر تھی تو میں ژون سے وان لن کی لاش کوئی الفور ٹھکانے لگانے کی اجازت لے کر بیم گن کے استعمال کے ثبوت کو نابود کر سکتا تھا۔ ژون کے ایما پر وانگ اور اس کے ملازمین لاش کو ٹھکانے لگانے میں میری مدد کرنے پر مجبور ہو جاتے۔ اصل بات صرف ژون کو اپنے ڈھب پر لانے کی تھی۔
میں نے ژون کا نمبر ملایا تو اس بار شوائے نے ہی ریسیور اٹھایا اور وہ فوراً ہی میری آواز پہچان گئی۔
"مبارک ہو۔ تم نے ژون کو منانے میں کامیابی حاصل کر ہی لی ہے۔"
"لیکن اس کے ساتھ میں ایک مشکل میں پڑ گیا ہوں۔ میرے کمرے میں ایک لاش پڑی ہوئی ہے!"

"لاش؟" اس کی تحیر زدہ آواز ابھری "کس کی لاش؟"
"وان لن نے میرے کمرے پر دھاوا بول دیا تھا۔ وہ ژون کو ننگی ننگی گالیاں دے رہا تھا۔ میں نے موقع ملتے ہی اسے ٹھکانے لگا دیا۔ ذرا ژون سے میری بات کراؤ۔ لاش کو ٹھکانے لگانے کے لئے مجھے اس کا مشورہ درکار ہے۔"
"یہ تو بہت بڑی خبر ہے۔ لیکن ژون یہاں سے نکل چکا ہے۔ وہ ٹکووا کے ساتھ تمہیں لینے گیا ہے بس وہاں پہنچتا ہی ہو گا۔"
شوائے کا وہ انکشاف سن کر میرے ہاتھوں کے طوطے اڑ گئے اور میرا دماغ سن ہو کر رہ گیا۔

**اس دلچسپ ترین داستان کے بقیہ واقعات گیارھویں حصے میں ملاحظہ فرمائیں**

والے سنسنی خیز ڈرامے کا آخری منظر وان لین کی موت کا تھا۔ وہ مرنے کے بعد زندگی کے ہر جھنجٹ سے آزاد ہو گیا تھا جب کہ میں زندہ رہ کر مزید خطرات کا انتظار کرنے پر مجبور تھا۔

اچانک میرے فون کی گھنٹی بج اٹھی۔ میں نے ریسیور اٹھایا تو میرے کانوں میں استقبالیہ کلرک کی ہیجان آمیز اور دھیمی سرگوشی گونجی۔ "ہوشیار ہو جاؤ! ڈوان خود آ پہنچا ہے۔" اس انتباہ کے ساتھ ہی فون یک لخت بے جان ہو گیا۔ میرے بدن میں چیونٹیاں سی رینگنی شروع ہو گئیں۔

مزید چند لمحے صبر آزما انتظار کی کیفیت میں گزرے پھر باہر راہداری میں یک بیک متعدد قدموں کی ہلکی سی دھمک گونجنے لگی۔ میں نے اضطراری انداز میں اٹھ کر اپنے کمرے کا دروازہ کھول دیا۔

باہر جھانکنے پر آنے والوں پر نگاہ پڑتے ہی میرے فرشتے کوچ کر گئے۔

ان میں ڈوان سب سے آگے تھا۔ وہ بہت ہی عجیب و غریب اور مہیب شخصیت کا مالک تھا۔ اس کے بدن کا محیط کسی بھی طرح ساٹھ انچ سے کم نہیں تھا۔ وہ گوشت، چربی اور ہڈیوں کے کسی عظیم الشان مینار کی طرح متحرک تھا۔ عام چینیوں کے برعکس اس کا قد بھی پونے چھ فٹ کے لگ بھگ تھا لیکن اس کے وجود کا پھیلاؤ اس کی طویل القامتی کو کھا گیا تھا۔

ڈوان کا چہرہ بہت چوڑا اور پُر جلال تھا۔ ہونٹوں کی چربی میں دھنسی ہوئی بہت چھوٹی چھوٹی آنکھوں میں کسی سانپ کی آنکھوں جیسی ساحرانہ چمک تھی۔ ناک بالکل چپٹی اور اس سے نیچے ہونٹوں کے دونوں سروں پر منگولوں جیسی پتلی پتلی اور لمبی مونچھیں لٹک رہی تھیں۔ ڈوان نے اس وقت سفید ٹی شرٹ اور سیاہ پتلون پہنی ہوئی تھی۔ نصف آستین والی شرٹ میں سے نکلے ہوئے بازوؤں کی سختی سے ظاہر ہو رہا تھا کہ ڈوان صرف گوشت کا پہاڑ ہی نہیں تھا بلکہ اپنی بے پناہ طاقت کے مناسب ترین استعمال سے بھی بخوبی واقف تھا۔

ڈوان کے گلے میں سونے کی زنجیر کے ساتھ مسیح مصلوب کا طلائی لاکٹ جھول رہا تھا اور اس کی گرگٹوں کی طرح پھولی ہوئی بھدی، موٹی اور ٹیڑھی میڑھی انگلیوں میں بڑے ہیروں کی متعدد انگوٹھیاں جھلملا رہی تھیں۔ وہ درحقیقت ایسا پُرشکوہ انسان تھا کہ اسے دیکھنے والے اس سے مرعوب ہوئے بغیر نہیں رہ سکتے تھے۔

اس کے دائیں پہلو پر گنجے سر والا ایک پستہ قامت جاپانی، اپنے دونوں ہاتھ ناف پر باندھے، سر جھکائے چلا آ رہا تھا۔ وہ یقینی طور پر ڈوان کا ڈرائیور، تھورا تھا۔ ان دونوں کے پیچھے رانگ مار کی نیابت میں مسکینوں اور مظلوموں کا وہی پانچ نفری جلوس چلا آ رہا تھا جو تھوڑی دیر پہلے وان لین کی بدنصیبی کا عبرتناک منظر دیکھ چکا تھا۔ ڈوان کی موجودگی میں ان سب کے شانے ڈھلک گئے تھے اور چہروں پر زلزلے کے آثار ہویدا تھے۔

میں نے اپنے کمرے سے باہر نکل کر ڈوان کا استقبال کیا۔ "یہ میری خوش نصیبی ہے کہ تم خود چل کر میرے دروازے پر آئے ہو۔ اس عزت افزائی کے بعد زندگی کی ہر خوشی ہیچ محسوس ہو گی۔"

ڈوان کے ڈیل ڈول کے مقابلے میں اس کے ہونٹ بہت چھوٹے اور سفاکانہ ساخت کے تھے۔ میرے انداز پذیرائی پر اس کے لبوں پر خفیف سا کھنچاؤ پیدا ہوا۔ شاید وہ مسکرایا تھا لیکن اس کی مسکراہٹ میں قدرتی طور پر طنز، استہزا اور تضحیک کا عنصر شامل تھا۔

اس نے پلٹے بغیر چینی زبان میں کچھ کہا۔ فوراً ہی سب لوگ اپنی جگہوں پر جم کر رہ گئے اور ڈوان دو قدم بڑھا کر میرے قریب آ گیا۔ میں اس کے احترام میں اس وقت تک سرنگوں کھڑا ہوا تھا۔

"اندر چلو!" ڈوان نے میرا شانہ تھام کر نرم غراہٹ کے ساتھ کہا۔ میں نے محسوس کیا کہ اوپری جلد سخت ہونے کے باوجود ڈوان کی ہتھیلیاں ریشم کی طرح ملائم تھیں۔

میں نے ڈوان کے پیچھے کمرے میں پیش قدمی کی اور دروازہ بند کر دیا۔

ڈوان نے پلٹ کر میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال دیں اور سرد لہجے میں پوچھا۔ "ہیرے کہاں ہیں؟"

ڈوان کے اس سوال پر میں اندر سے لرز کر رہ گیا۔ میں نے زبان سے مزید کچھ کہے بغیر اپنی اندرونی جیب سے براؤن پیکٹ نکال کر اس کی طرف بڑھا دیا۔ وان لین اور روزیٹی کی وحشیانہ مداخلت یہ ثابت کرنے کے لیے کافی تھی کہ اس پیکٹ میں نایاب ہیرے ہی تھے لیکن پھر بھی میرا رواں رواں کانپ رہا تھا۔ مجھے ڈر تھا کہ اس پیکٹ میں سے ہیرے برآمد نہ ہوئے تو ڈوان کسی جن کی طرح میری ٹانگیں چیر ڈالے گا۔

ڈوان نے بے تابانہ انداز میں پیکٹ پر چڑھا ہوا کاغذ پھاڑ دیا۔ روزیٹی کے بیان کے مطابق اندر سے پلاسٹک کا ایک چھوٹا اور نفیس کیس برآمد ہوا اور جب ڈوان نے تجسس اور اشتیاق کے ساتھ اس کیس کا ڈھکن کھولا تو اس میں روئی میں لپٹے ہوئے سات گوہرے رنگ کی نفیس پنی میں لپٹے ہوئے تھے۔ ان کی چکاچوند بتا رہی تھی کہ وہ ہیرے ہی تھے۔ ڈوان کی آنکھیں کسی ایسے ندیدے بچے کی طرح وفورِ مسرت سے چمکنے لگیں جسے خلاف توقع اپنی پسند کی کوئی چیز نظر آ گئی ہو۔

اس نے بے احتیاطی ترک کی اور پھرتی سے میرے بستر پر بیٹھ کر وہ ڈبا اپنی گود میں رکھ لیا۔ اس کی حالت دیکھ کر یہ اندازہ لگانا مشکل نہیں تھا کہ ڈوان قیمتی ہیروں کا شیدائی تھا۔ اس کے ہاتھوں کی جنبش کے ساتھ اس کی انگوٹھیوں میں جڑے اور کئی رنگی ہیرے ایسی تیز جھلکیوں روشنی کی کرنیں خارج کر رہے تھے کہ نگاہیں خیرہ

ہوئی جا رہی تھیں۔ اُس کا ذوق و شوق ان جوہروں کی نازک تراش سے صاف ظاہر تھا۔

اُس نے سات میں سے ایک عدد اٹھایا اور روئی کی تہیں اُدھیڑ کر الگ کر دیں۔ لمحہ بھر میں اس کے ہاتھ میں ایک بڑا سا ہیرا اپنے کناروں سے پُراسرار شعاعیں خارج کر رہا تھا۔ زون اپنے داہنے ہاتھ کی پہلی انگلی اور انگوٹھے میں دبا کر چند ثانیوں تک اُس ہیرے کی ساخت کو تکتا رہا پھر اُس نے بے اختیار اس ہیرے کو چوم کر اپنی مٹھی میں بھینچ لیا۔ اس کی طرف سے ہیروں کی تصدیق ہونے پر میری جان میں جان آئی۔

وان لین کی لاش اور بم گن کی تلوار بدستور میرے سر پر لٹک رہی تھی مگر مجھے خوشی تھی کہ ہیرے پا کر زون کا دماغ بہت اونچا اُڑنے لگا تھا اور اس سے کچھ بعید نہیں تھا کہ وہ فیاضی کے ساتھ' بیک جنبشِ لب میری تمام کردہ اور ناکردہ خطاؤں کو معاف کر کے فزالہ کو میرے حوالے کر دیتا۔

پہلے ہیرے کو میرے بستر پر رکھنے کے بعد وہ دوسرے ہیروں کی طرف متوجہ ہو چکا تھا اور میں اس فکر میں تھا کہ اس کا جوش و خروش ذرا کم ہو تو میں اسے وان لین کی موت کی خبر دوں۔ شاید اسے کوئی بھی اس واقعے سے آگاہ کرنے کی جسارت نہیں کر سکا تھا۔ اسے معلوم ہوتا تو وہ سب سے پہلے اُسی کے بارے میں دریافت کرتا کیوں کہ وان لین کی موت اس کے لیے بھی اہم واقعہ سے کم نہیں تھی۔

زون بجے بعد دیگرے ہیرے دیکھ دیکھ کر خوش ہوتا رہا اور میں اُس کے سامنے ادب سے کھڑا رہا۔

آخری ہیرا میرے بستر کی چادر پر سجانے کے بعد زون کسی ماہر رقاص کی طرح' قالین پر ناچتا اور تھرکتا ہوا میری طرف بڑھا تھا۔ اس بھیمرو جیسے بھاری بھرکم اور بھدے وجود کو اس قدر ماہرانہ انداز میں ناچتا ہوا دیکھ کر میری آنکھیں فرطِ حیرت سے پھیل گئیں لیکن زون اس وقت اپنے خوابوں کی دنیا میں مگن تھا۔ اس نے میری کمر کے گرد ہاتھ ڈال کر مجھے اپنے سینے سے لگا لیا مگر سینہ کہاں؟ وہ تو مجھ سے خاصی دور تھا۔ اُس کے پیٹ سے چپک کر کمان کی صورت میں آگے جھکنے کے بعد بھی اس کے سینے تک... رسائی حاصل نہیں کر سکا۔ مجھے تقریباً بھینچتے ہوئے جب اس نے میری پیشانی کا بوسہ لیا تو اس کے دہانے سے اٹھنے والے شراب اور کچی مچھلی کی بدبو کے بھبھوکوں نے میرا دماغ اُڑا کر رکھ دیا۔ میں نے سانس روک کر آنکھیں بند کر لیں۔

"تم نے وہ کام کیا ہے کہ میں اچانک تم پر ناز کرنے لگا ہوں۔" اُس نے مجھ سے الگ ہو کر جھومتے ہوئے کہا۔ "کہو کیا چاہتے ہو؟ میں تمھیں منہ مانگا انعام دوں گا۔"

وہ اپنے جاہ و جلال اور پُرہیبت چہرے کے باوجود اس وقت ایک بچے کی طرح معصوم اور بے ضرر نظر آ رہا تھا۔ اُسے دیکھ کر میں ان لمحات کی خیر منا رہا تھا جب اسے یہ معلوم ہوتا کہ اُس کے نافرمان' وان لین کو ہلاک کرنے کے لیے بم گن استعمال کی گئی تھی۔

"میں تمہارا ممنون ہوں زون! مجھے تمھاری خوشنودی اور دعاؤں کے علاوہ اور کچھ نہیں چاہیے۔ بس میری فزالہ میرے حوالے کر دو۔ وہ روئے زمین پر میری سب سے عزیز ہستی ہے۔"

میری فرمائش پر زون اچانک سنجیدہ ہو گیا اور اُس کے چہرے پر حیرت کے آثار ابھر آئے۔ "تم صرف ایک عورت مانگ کر یہ سنہرا موقع ضائع کر رہے ہو۔ جو چاہتے ہو' مانگ لو آج میں بہت خوش ہوں۔ تمھیں نہال کر دوں گا۔ زندگی میں پہلی بار' اتنی بڑی تعداد میں نادر ہیرے میرے قبضے میں آئے ہیں۔ ان میں سے ہر ہیرا نایاب اور انمول ہے اور تمھاری محنت کی وجہ سے یہ میرے ذخیرے کا حصہ بنے ہیں۔"

"تم جو کچھ دینا چاہو' اپنی مرضی سے دے دو۔ میری آرزو صرف اُس لڑکی کی ہے۔ میرے لیے وہ کوئی عام سی عورت نہیں بلکہ میری محبوبہ ہے۔ اُسے حاصل کرنے کے لیے دنیا کے خزانے بھی قربان کر سکتا ہوں۔"

"حیرت ناک!" وہ آہستہ سے بڑبڑایا۔ "مجھے تمھاری صحیح الدماغی پر شبہ ہو رہا ہے۔ شاید تمھیں علم نہیں ہے کہ مکاؤ کے گھاٹوں پر دنیا بھر کی حسین اور نوخیز دوشیزاؤں کی منڈی لگتی ہے۔ تم محض' چالیس ہزار ڈالر میں اس سے کہیں زیادہ حسین اور ہوش رُبا لڑکی' عمر بھر کے لیے خرید سکتے ہو۔ اس دور میں روایتی عشق و محبت کے دعوے فضول لگتے ہیں۔ وہ لڑکی تو تمھیں ویسے بھی مل جاتی ہے۔ زون جس کسی کو انعام دیتا ہے' اسے چند راتوں کے لیے دو چار حسین عورتیں بھی ملتی ہیں۔ عورت کے بغیر دنیا کی ہر خوشی ادھوری رہتی ہے اور یہ خوشی صرف اور صرف رقم سے ملتی ہے۔"

میں زون سے بحث نہیں کر سکتا تھا اس لیے سر جھکائے' خاموش کھڑا رہا۔

"مجھے دیکھنا پڑے گا کہ اُس لڑکی میں ایسی کون سی خوبی ہے کہ تم اُس کی خاطر دنیا کی ہر نعمت ٹھکرا سکتے ہو۔" چند ثانیوں کے بعد زون بولا۔ "میرے نزدیک تو عورت حسین چہرہ اور متناسب بدن کا دوسرا نام ہے۔ یہ دونوں چیزیں عمر کے ساتھ ڈھلتی جاتی ہیں۔ ان کے فریب میں آ کر کسی لڑکی کو عمر بھر کے لیے اپنے گلے کا ہار نہیں بنایا جا سکتا لیکن تمھارا عزم اور دعویٰ میرے عمر بھر کے تجربے کی نفی کر رہا ہے۔ تم ابھی میرے ساتھ چلو۔ میں اُس لڑکی کو تمہارے حوالے کر دوں گا۔ میری حویلی میں ایک بہترین خوابگاہ تمہارے تصرف میں دے دی جائے گی۔"

"میں زندگی بھر تمہارا احسان مند رہوں گا۔" میں نے اپنے سر کو خم دے کر کہا۔

"اور اب وان لین کے بارے میں بتاؤ! اُس کی لاش کہاں

ہے؟"

"تمہیں کیسے معلوم ہوا؟" میں اُس کا سوال سن کر بھونچکا رہ گیا۔ اسے شروع ہی سے سب کچھ معلوم تھا لیکن اس کے نزدیک دان لین کی کوئی اہمیت ہی نہیں تھی۔ اُس نے سارے معاملات سے فارغ ہونے کے بعد آخر میں اُس کا ذکر چھیڑا تھا۔

"شوائے نے موبائل فون پر مجھے بتایا تھا۔ میرے ایک دشمن کو مار کر تم نے میرا دل جیت لیا ہے!"

"میں اُسے ہرگز نہ مارتا۔" میں نے مدافعانہ انداز میں کہا۔ "لیکن اس نے تمہارے لیے نازیبا کلمات استعمال کرنے شروع کیے تو میرا دماغ سنک گیا..."

"وہ میری آستین کا سانپ تھا۔ اُس کا مزید ذکر نہ کرو۔ مجھے غصہ آجائے گا۔"

"اُس کی لاش اس بوری میں بند ہے۔" میں نے رمز کے ہوشمندی کے ساتھ کہا۔

ذوان ٹہلتا ہوا اُس بوری کی طرف بڑھا اور میرا دل اچھل کر حلق میں آگیا۔

"گڈ!" ذوان نے بوری دیکھ کر کہا۔ "تم نے اس کے آخری سفر کی پوری تیاری کی ہوئی ہے۔"

پھر اُس نے جھک کر اچانک ہی وہ وزنی بوری اپنے دائیں ہاتھ میں اٹھائی اور دو تین جھکولے دینے کے بعد وہ بوری پوری قوت سے باتھ روم کی دیوار پر دے ماری۔

ایک پُرشور دھماکے کے ساتھ ہی لاش کی ہڈیاں ٹوٹنے کی آواز آئی۔ ذوان نے یہی عمل دوسری اور تیسری بار بھی دُہرایا۔ اس کی قوت کے اس حیرت انگیز مظاہرے نے مجھے خاصا مرعوب کیا۔ میرا اندازہ تھا کہ لاش کی بیشتر ہڈیاں اپنی جگہ چھوڑ کر متعدد ٹکڑوں میں منقسم ہو چکی تھیں۔ میرے لیے اہم ترین بات یہ تھی کہ ذوان نے بوری کا منہ کھول کر دان لین کی لاش کا جائزہ لینے میں ذرا بھی دلچسپی نہیں لی تھی۔

ذوان نے پہلی مرتبہ بوری کو قالین پر سے اٹھایا تو وزن کی وجہ سے پیدا ہونے والے جھکاؤ اور زاویوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس بوری میں کوئی انسانی وجود مقید اور محبوس ہے لیکن دیوار پر پوری طاقت سے لگائی جانے والی تین ضربات کے بعد یہ اندازہ لگانا ممکن نہیں رہا تھا کہ اس بوری میں کسی انسان کی لاش تھی یا وزنی پتھر اور روڑے بھرے ہوئے تھے۔

اپنے مرے ہوئے حریف کی ہڈیوں کو توڑنے پھوڑنے کے بعد ذوان نے وہ بوری حقارت کے ساتھ قالین پر پھینک دی اور بڑبڑاتے ہوئے انگریزی میں بولا۔ "خس کم جہاں پاک۔"

"میں تصور بھی نہیں کر سکتا تھا کہ مکاؤ میں رہنے والا کوئی مقامی تمہاری شان میں اس قدر گستاخانہ زبان استعمال کرنے کی جرأت کر سکتا ہے۔" میں نے اُس کی مزید خوشنودی حاصل کرنے کے لیے سہمی ہوئی آواز میں کہا۔ "وہ ہیروں پر قابض ہونے کے بعد یہاں سے غائب ہونے کا منصوبہ بنا رہا تھا۔"

ذوان کسی خونخوار درندے کی طرح وحشیانہ انداز میں دانت نکال کر ہنسا پھر غراتے ہوئے بولا۔ "اس کا منصوبہ سو فیصد کامیاب رہا۔ وہ مکاؤ سے ہی نہیں دنیا سے رخصت ہو چکا ہے۔ میں حیران ہوں کہ تم کیا بلا ہو۔ میرے کوئی پچھلے تین دنوں سے مکاؤ میں رابطے کے ہر قانونی اور غیر قانونی راستے پر گھات لگائے بیٹھے ہیں۔ وہ حرام زادے فریب انگریز بدھوؤں کی طرح اونگھتے رہ گئے اور تم ہیرے لے اُڑے۔ یہ تمہاری نیک نیتی تھی کہ تم نے ہیروں کے بارے میں مجھ سے رابطہ کر لیا۔ یہی خزانہ کسی اور کے ہاتھ لگا ہوتا تو وہ تھوڑی سی کوشش کر کے چور بازار میں سودا کر کے لاکھوں کما سکتا تھا۔ تم نے میرا بہت بڑا کام کیا ہے۔"

"ضرورت کہ مجھے تمہارے سامنے سرخ رو کرنا تھا جو میں یہ کام کر گزرا ورنہ شوائے نے تو صاف کہہ دیا تھا کہ تم میری آواز سننے کے بھی روادار نہیں ہو۔"

ذوان ایک مرتبہ پھر مسہری پر بیٹھ کر ہیروں کی چمک دمک سے اپنا دل بہلاتے ہوئے بولا۔ "اس لڑکی نے میرے ساتھ بہت بُرا کیا۔ غصے نے میرا دماغ الٹ کر رکھ دیا تھا لیکن تم حیرت ناک فرد ہو۔ ہیرے لا کر تم نے میرا دل موہ لیا ہے۔ یہ نہ سمجھنا کہ میں دان لین کے معاملے کی اہمیت گھٹا رہا ہوں۔ مکاؤ میں اس پر ہاتھ ڈالنا آسان کام نہیں تھا۔ چھوٹے موٹے بدمعاش تو اُس کے نام کی دہشت سے ہی میدان چھوڑ کر بھاگ جاتے تھے لیکن تم نے اسے کسی بیمار چوہے کی طرح مار کر بوری میں باندھ کر رکھ دیا۔"

اپنی اس تعریف پر میں خاموشی کے ساتھ سر جھکائے کھڑا رہا۔

ذوان کرانگ فو کے چہرے کے ایک ایک نقش سے اُس کی اندرونی مسرت کا اظہار ہو رہا تھا۔ وہ بار بار ہیروں کو دیکھ رہا تھا لیکن اُس کا دل بھرتا ہوا نظر نہیں آ رہا تھا۔

آخر کار اسے احساس ہوا کہ وہ اپنی حویلی میں نہیں بلکہ ہنگو کلب کے ایک رہائشی کمرے میں بیٹھا ہوا ہے اور باہر ہوٹل کے عملے کے ساتھ ہی اُس کا ایک ملازم بھی اس کی واپسی کا منتظر ہے۔ اس نے ان ہیروں کو بہت زیادہ احتیاط کے ساتھ روئی میں لپیٹ کر پلاسٹک کی ڈبیا میں سجانا شروع کر دیا۔

"ڈورا سے تمہاری کیا رشتے داری ہے؟" آخری ہیرے پر روئی کی تہیں جماتے ہوئے اس نے اچانک ہی ایک بونگا سوال داغ دیا۔

"کک... کوئی بھی نہیں!" میرے ذہن نے فی البدیہہ قلابازی کھائی۔ "اس کی خزالہ سے گہری دوستی ہے۔ میرا اور اُس کا بس اتنا ہی تعلق ہے۔"

یہ درست ہے کہ ذوان کرانگ فوشی کا ایک دانا آدمی تھا لیکن وہ مُی کے بین الاقوامی معاملات سے بڑی حد تک بے خبر معلوم

ہوتا تھا۔ اس کی ساری دلچسپیاں اور دشمنیاں مشرق بعید کے اسی دور افتادہ علاقے تک محدود تھیں جہاں وہ بیٹھا ہوا تھا۔ ایسا نہ ہوتا تو میرا اور غزالہ کا نام سنتے ہی اسے چونکنا چاہیے تھا کیوں کہ ہم ہی لوگ تھے جن سے میرے تصادم کے نتیجے میں یورپ کے کئی آدمی مارے گئے تھے اور زینی کا نام ان کے لیے ہوا بنا ہوا تھا۔ دریشے نے ابتدا میں اس بات کی توجیہ کو انگ فو نے کسی تجزیاتی عمل کا مظاہرہ نہیں کیا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ میں اس کے مزاج کی تیزی سے واقف ہونے کے باوجود "بے خوف و خطر منگاؤ تک دوڑتا چلا آیا تھا۔

میرے لیے خطرناک بلکہ تباہ کن امکان "ژان" تبتی کا ژ کی آمد کا تھا کیوں کہ وہ میرے خاندان میں تھی اور وہ افیا کے درمیان کو انگ فو کو حالات بتانا چاہتا تھا۔ تبتی کا ژ کے ذریعے کو انگ فو کو میرے بارے میں ہر چھپی ہوئی بات معلوم ہو جاتی اور اسی کے ساتھ میں تبتی کا ژ اور کو انگ فو کی مشترکہ دشمنی کا ہدف بن جاتا۔

"اور وہ خود کہاں غائب ہے؟" ژدن کے اگلے سوال نے مجھے چونکا دیا۔

"اس کی سرگرمیاں کچھ پُراسراری ہیں۔" میں نے محتاط انداز میں کہا۔ "وہ ملتی ہے تو روز ہی ملتی رہتی ہے پھر کسی اطلاع کے بغیر اچانک مہینوں کے لیے غائب ہو جاتی ہے۔ اس کے آنے جانے کا کسی کو کچھ علم نہیں ہوتا۔"

ژدن کے پتلے پتلے ہونٹوں پر بجلی کی طرح آمیز مسکراہٹ پھیل گئی جیسے دنیا کی کارکردگی پر میرا تبصرہ سن کر اسے کوئی اندرونی تسکین حاصل ہوئی ہو پھر وہ سیپیوں کی ڈبیا کو بند کرتا ہوا اٹھ کھڑا ہوا۔

"تکورا!" اس نے دبی سے تیز آواز لگائی۔ لمحہ بھر کی تاخیر کے بعد کمرے کے دروازے پر دستک ہوئی اور میں نے لپک کر دروازہ کھول دیا۔ گنجا تکورا کسی اطاعتی غلام کی طرح سر جھکائے اور اپنے دونوں ہاتھ سینے پر باندھے اندر آگیا۔

ژدن نے ٹہلتے ہوئے "آگے بڑھ کر دان لین والی بوری کو ٹھوکر مارتے ہوئے" تکورا کو چینی یا جاپانی زبان میں ہدایات دینی شروع کر دیں۔ تکورا کی کھوپڑی مشینی تسلسل کے ساتھ اوپر نیچے ہلنے لگی۔

چند ثانیوں تک غور کرنے کے بعد میں نے اندازہ لگایا کہ ربوبکر ژدن" چینی زبان نہیں بول رہا تھا۔ ایک اجنبی کے لیے چینی زبان کا صوتی تاثر بھی "چن" "چیاؤں" "ژنگ" "ویانگ" جیسے چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں پر مشتمل ہوتا ہے جب کہ جاپانی زبان میں چ اور ش کا استعمال نہ ہونے کے برابر ہوتا ہے۔ الفاظ بھی ذرا کھینچ کر ادا کیے جاتے ہیں جس سے ہمارے ملک کی بڑی بوڑھیوں کی تحیر آمیز گفتگو کی یاد تازہ ہونے لگتی ہے میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ تکورا میں ایسی کون سی خوبی تھی کہ ژدن جیسا سخت گیر اور سفاک مجرم "اس سے گفتگو کرنے کے لیے" اس کی مادری زبان سیکھنے پر مجبور ہو گیا تھا۔

میرے لیے وہ صورت حال بہت دلچسپ اور مضحکہ خیز تھی۔ گوشت اور ہڈیوں کے ایک عظیم الشان گنبد کے اوپری حصے سے آوازیں خارج ہو رہی تھیں اور شفاف کھوپڑی والا "پستہ قد" مسلسل سر ہلاتے جا رہا تھا۔ جوں ہی ژدن خاموش ہوا تکورا اپنی جگہ چھوڑ کر تیزی سے دوڑا پھر اس نے وان لین کی لاش والی ذنبی بوری پکڑی کی کوشش میں دونوں ہاتھوں سے اپنے سر سے بلند کر کے ہاتھ والی بوری اوپر سے مانپ۔

اس مرتبہ دان لین کے گھونے کی متعدد پسلیاں اور پہلیاں کڑکڑا کر ٹوٹ گئیں۔

"چلو!" ژدن کو انگ فو نے محبت کے ساتھ میرے شانے پر ہاتھ رکھ کر کہا۔

"لیکن وہ لاش؟" میں نے اس کے ساتھ نکاسی کے راستے کی طرف پیش قدمی کرتے ہوئے حیرت سے پوچھا۔

"تم چلے آؤ آج تمام ذلہ دوانگ ہاز محروم ہونے گا۔" اس نے بے پروائی سے کہا۔

تکورا کسی بد معاش ہوتے خونخوار کتے کی طرح ہم دونوں کے پیچھے چلا آ رہا تھا۔

رانگ ہاز اور اس کے چاروں ملازمین اپنے گھٹنے ہوئے چہروں کے ساتھ راہداری میں کھڑے کانپ رہے تھے۔ ژدن ان کے قریب پہنچا تو وہ سب رکوع کے انداز میں تعظیماً جھکے ہوئے لیکن ژدن ان پر ذرا بھی توجہ دیے بغیر "متکبرانہ انداز میں آگے نکلتا چلا گیا۔ تکورا لمحہ بھر کے لیے ان کے قریب رکا اور کوئی ہدایت دینے کے بعد ایک مرتبہ پھر ہمارے پیچھے ہو لیا۔ وہ پانچوں تیزی کے ساتھ میرے کمرے میں جا گھسے تھے۔

نیچے ژدن کی نئی اور چمکدار پورشے کار موجود تھی جس کا شمار دنیا کی سب سے قیمتی کاروں میں کیا جا سکتا تھا۔ تکورا نے بڑھ کر ژدن کے لیے دروازہ کھولا۔ اسی اثنا میں رانگ ہاز اپنے دو ملازمین کے ساتھ "دزنی بوری اٹھائے" ہانپتا کانپتا وہاں آ پہنچا۔

ژدن اگلی سیٹ پر بیٹھ گیا۔ دان لین کی لاش بے دردی کے ساتھ سرخ پورشے کی ڈکی میں ڈال دی گئی۔ میرے حصے میں آرام دہ عقبی سیٹ آئی اور تکورا نے گاڑی آگے بڑھا دی۔

اس بار مکاؤ کی سڑکوں پر اور تفریح گاہوں میں زیادہ رونق نظر آئی۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے رات ڈھلنے کے ساتھ ساتھ مکاؤ میں زندگی کی خمار آگیں سرگرمیاں تیز ہوتی چلی جاتی تھیں۔

راستے میں ایک بار ژدن نے تکورا سے کچھ کہا اور فوراً ہی پورشے کا رخ نسبتاً گنجان اور خستہ حال آبادی کی طرف ہو گیا۔ میں خاموشی سے اپنی جگہ پر بیٹھا رہا۔ چند منٹ تک پیچ در پیچ راستوں پر سفر کرنے کے بعد سمندر کی لہروں کا شور سنائی دینے لگا اور آخرکار پورشے زمین چھوڑ کر ایک تنگ سی چوبی جیٹی پر چڑھ گئی۔ وہاں

پھیلی ہوئی تاریکی اور ویرانی سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ جیٹی عرصہ دراز سے متروک تھی۔

بوٹ کا انجن اور روشنیاں بند ہوتے ہی ایک طرف سے دو انسانی ہیولے دوڑتے ہوئے جیٹی پر چڑھ آئے۔ فکورا اندر سے کام کرنے والے خودکار میکانزم کے ذریعے ڈکی کو غیر مقفل کر چکا تھا جیسے ہی آنے والوں نے ڈون کی سمت والی بند کھڑکی کے سامنے رک کر منمناتے ہوئے اُسے تعظیم دینے کا سلسلہ شروع کیا تو فکورا اپنی سیٹ چھوڑ کر نیچے اتر گیا۔

ڈون نے بٹن کے ذریعے کھڑکی کا شیشہ گرا کر چند بڑے بڑے نوٹ اُن دونوں کی طرف بڑھا دیے۔ اسی وقت فکورا نے کچھ کہا اور ان دونوں نے پھرتی کے ساتھ ڈکی سے بند بوری نکال کر سمندر میں پھینک دی۔

چھپاک کی پُرشور آواز کے ساتھ ہی تاریک سمندر میں سے کچھ خونخوار حیوانی آوازیں ابھریں لیکن میں ران لن کا انجام دیکھنے کے لیے وہاں نہیں رک سکا۔ فکورا نے ڈکی مقفل کر کے فوراً ہی گاڑی ریورس کر کے اس جیٹی سے اتاری اور واپس آبادی کی طرف روانہ ہو گیا۔

میرے لیے یہ تجربات انتہائی حیران کن بلکہ ناقابلِ یقین تھے میں نے پاکستان میں بھی جرائم پیشہ لوگوں کی قانون پر بالادستی کے بہت سے مظاہرے دیکھے تھے لیکن وہاں ہر مجرم اپنی شناخت اور ثبوتوں کی فراہمی کے ہر امکان کو ختم کرنا ضروری سمجھتا تھا۔ ناقابلِ تردید شواہد سامنے آ جانے کے بعد راشی اور بدعنوان افسران بھی ان پر مقدمے چلانے پر مجبور ہو جاتے تھے لیکن مکاؤ میں ڈون کی بادشاہی کا انداز ہی نرالا تھا۔

ران لن مکاؤ کا کوئی گمنام یتیم اور مسکین نہیں تھا۔ ظاہری حمایت کے علاوہ اس کے بہت سارے درپردہ حلیف اور مددگار بھی ہو سکتے تھے لیکن ڈون اُس کے قتل پر ذرا بھی متردد یا متفکر نہیں تھا۔ اس کے برعکس اس نے بنگو کلب میں بامروک جیٹی پر اپنی شناخت چھپانے کی کوئی کوشش نہیں کی تھی۔ وہ ران لن کے سفاکانہ قتل کا ذمے دار نہیں تھا لیکن اُس کی سنسنی خیز لاش کو ٹھکانے لگانے میں وہ ابتدا سے آخر تک مکمل طور پر شریک رہا تھا۔ ڈون کی اس لرزہ خیز بے خوفی کی دو ہی وجوہ ہو سکتی تھیں۔ اسے کامل یقین تھا کہ مکاؤ کی بھری آبادی میں سے کوئی بھی شخص اس کے خلاف گواہی دینے کی جسارت نہیں کر سکے گا اور اگر کسی نے ایسی حماقت کا ارتکاب کر بھی لیا تو انتظامیہ یا عدلیہ میں موجود ڈون کے نمک خوار اسے فاتر العقل قرار دے کر کہیں غائب کر دیں گے۔ ان امکانات پر سوچتے ہوئے میں اندر ہی اندر لرز کر رہ گیا۔

مکاؤ کی پُرپیچ پہاڑی سڑکوں کی چڑھتی اترتی ڈھلانوں پر سفر کرتے ہوئے ڈون اچانک ہی مجھ سے سوال کر بیٹھا۔ ”تمھاری دانست میں اس وقت ران لن کہاں ہو گا؟“

”سمندری لہروں کے دوش پر بھٹک رہا ہو گا۔“ میں نے انجان بن کر کہا۔

ڈون سرد اور سفاکانہ انداز میں ہنس پڑا۔ ”مکاؤ بہت بڑی تجارتی منڈی ہے۔ اس کے ساحل کا ہر انچ ان تجارتی سرگرمیوں میں استعمال ہوتا ہے۔ ان سرگرمیوں کی وجہ سے مکاؤ کے اطراف میں پائے جانے والے سمندری گھڑیال خونخوار بلکہ مردم خور ہو گئے انھیں جب اور جہاں موقع ملتا کشتیوں سے انسانوں یا مویشیوں کو سمندر میں گھسیٹ لے جاتے تھے آخرکار ہم نے اُن کے لیے جنوب کا کچھ حصہ خالی کر دیا۔ اب وہ سب سمندری جانور اسی کھاڑی میں رہتے ہیں۔ ملاحوں کی انجمن انھیں خوراک ڈالتی رہتی ہے لیکن اُن کے منہ کو انسانی خون لگ چکا ہے۔ اب تک ران لن کی بوٹیاں بھی ان مردم خور گھڑیالوں کے معدوں میں پہنچ چکی ہوں گی۔ میرے باغی عام طور پر اسی خونی کھاڑی میں اتارے جاتے ہیں۔“

”تم جیسے بارسوخ آدمی کے باغیوں کے لیے یہی سزا مناسب معلوم ہوتی ہے۔“ میں نے اضطراری طور پر جھرجھری پر قابو پانے کی ناکام کوشش کرتے ہوئے کہا۔

”تم بھی کانپ کر رہ گئے!“ ڈون زور سے ہنسا۔ ”تمھیں تو خوش ہونا چاہیے کہ اب تم ایک ایسے شخص کے مہمان ہو جس کے دشمنوں کا ٹھکانا آدم خور مگرمچھوں کے معدے میں ہوتا ہے۔“

”میں نے سنا ہے کہ تمھارے علاوہ یہاں ایک گورنر ہوتا ہے۔ جہاں پرتگیزی قانون رائج ہے۔ یہ سرکاری کبھی تمھارے آڑے نہیں آتی؟“ میں سفر کے دوران وہ سوال کر ہی ڈالا۔

”مکاؤ آزاد تجارتی منڈی ہے۔ جہاں کے آدھے سرکاری اخراجات میرے عطیات اور چندوں سے چلتے ہیں۔ مکاؤ کے آدھے سے زیادہ نائٹ کلب اور سپر اسٹور میری ملکیت ہیں۔ یہ کتے جس دن مجھ پر بھونکنے کی غلطی کریں گے میں اپنا سارا سرمایہ کھینچ لوں گا اور مکاؤ ریوالب ہو جائے گا۔ آزاد معیشت میں جہاں عیش اور آزادیاں ہیں وہاں یہ خرابی بھی ہے کہ بڑی بڑی اجارہ داریاں وجود میں آ جاتی ہیں۔ مکاؤ کا گورنر مجھ سے ٹکراؤ مول نہیں لے سکتا۔ میں اس سرزمین کی بجلی اور پانی تک بند کر سکتا ہوں۔“

سفر کا اختتام ایک مسطح پہاڑی پر بنے ہوئے محل نما مکان پر ہوا جہاں بہت بڑی محراب کے نیچے برقی موٹروں سے کھلنے اور بند ہونے والے آہنی پھاٹک نصب تھے متعدد تیز اور رنگین روشنیوں سے آراستہ اس پھاٹک پر مسلح اور باوردی محافظوں کا ایک دستہ مامور تھا۔ پھاٹک کے پیچھے دیوار کے ساتھ دونوں طرف بڑے کمرے بنے ہوئے تھے جو آباد تھے اس لاؤ لشکر کو دیکھ کر ہی اس حویلی میں رہنے والے کے رئیسانہ ٹھاٹ باٹ کا اندازہ لگایا جا سکتا تھا۔ ڈون کی پورٹیکو پر جس کی بھی نظر پڑ رہی تھی وہ اپنی جگہ احتراماً جھکتا چلا جا رہا تھا۔ ڈون کی گاڑی کے آگے بڑھ جانے کے

بعد بھی لوگ کئی گھنٹوں تک اسی حالت میں تھے۔

پختہ اور سیاہ سڑک بل کھا کر حویلی کی ایک دیوار کے ساتھ ہو گئی تھی۔ سڑک کے دونوں کناروں پر روشنی کے ساتھ ہی رنگ برنگے پھولوں کے خوشنما تختے ایستادہ تھے۔ داہنی طرف گھاس اور پھولوں کی کیاریوں کے متعدد قطعات پر مشتمل، دو ڈھائی ایکڑ وسیع میدان پھیلا ہوا تھا۔ احاطے کی دیوار کے علاوہ آہنی کھمبوں پر بھی جا بجا روشنی کے انتظامات نظر آ رہے تھے جن سے ظاہر ہو رہا تھا کہ ضرورت پیش آنے پر اس میدان کو کسی بھی وقت روشنی میں نہلایا جا سکتا ہے۔

معلوم ہو رہا تھا کہ ژوان اسی میدان میں اپنی تفریحات کا انعقاد کرتا رہا ہو گا۔ اس میدان سے آگے سڑک ایک مرتبہ پھر داہنی طرف گھوم گئی اور درختوں کے بیچ میں سے گزرتی ہوئی قدیم طرز کی ایک شاندار عمارت کے پورچ میں جا رکی۔ بڑے بڑے منقش ستونوں اور سیڑھیوں کے گرد پھول ہی پھول بکھرے ہوئے تھے۔ رنگوں کے انتخاب اور قرینے سے پھولوں کے بارے میں ژوان کی خوش ذوقی جھلک رہی تھی۔

خلاف توقع اس حصے میں کوئی بھیڑ بھاڑ نظر نہیں آئی۔ سیاہ لبادوں میں ملبوس دو مضبوط خدمتگار، کار رکتے ہی آگے بڑھے۔ ایک نے ژوان کا اور دوسرے نے میرا دروازہ کھول کر سر جھکا لیا۔

ژوان کار سے اترا تو اس کے دیو ہیکل وجود کے سامنے بقیہ تمام لوگ بونے اور حقیر نظر آ رہے تھے۔

مصنوعی پتھر کی سلوں سے بنی ہوئی کشادہ سیڑھیاں عبور کر کے ژوان برآمدے میں پہنچا، پھر عمارت میں داخل ہو گیا۔ وہ کسی ہلکے پھلکے نوجوان کی طرح تیزی، پھرتی اور آسانی کے ساتھ چلا جا رہا تھا۔ میں اس کے پیچھے تھا۔ باہر والے دونوں ملازمین باہر ہی رہ گئے تھے۔

"میں تمہیں ذرا ڈرائنگ روم کے بجائے اپنے خاص کمرے میں لے جا رہا ہوں۔" ژوان نے منقش اور آراستہ راہداریوں سے گزرتے ہوئے کہا۔ "میری اجازت کے بغیر کوئی بھی وہاں قدم نہیں رکھ سکتا۔"

"میں اس عزت افزائی کے لیے تمہارا ممنون ہوں۔" میں ژوان کی حویلی کی اندرونی ساخت اور بیش قیمت آرائش دیکھ کر دل ہی دل میں مرعوب ہوا جا رہا تھا۔ قالینوں، پردوں، دمکتے ہوئے سقف گیر فانوسوں، دیوار گیر روشنیوں کے ساتھ ہی شیشے اور سنگ مرمر کے حسین و جمیل مجسموں پر دل کھول کر پیسہ بہایا گیا تھا۔

آخر کار ژوان ایک بڑے سے چوبی دروازے کو دھکیل کر اندر داخل ہو گیا۔ اس دروازے میں غالباً الیکٹرانک قفل نصب تھا جو ژوان کی کسی شناخت کے ذریعے حرکت میں آتا تھا۔

اسے کمرا کہا جا سکتا تھا نہ دالان۔ وہ ایک بہت طویل و عریض کمرا تھا جس میں ہر طرف نرم اور دبیز قالین بکھرے ہوئے تھے۔ سامنے کے حصے میں متعدد دروازے نظر آ رہے تھے جن پر ہلکے رنگ کے حریری پردے لہرا رہے تھے۔ ایک طرف شیشے کی ترائی پر بیش قیمت شرابیں، گلاس، بلور کے جام اور آئس پاٹ رکھے ہوئے تھے۔ دوسری ہند ترائی میں سے مختلف اقسام کے بھنے ہوئے گوشت کی اشتہا انگیز خوشبوئیں پھوٹ رہی تھیں۔ کمرے میں مکمل سکوت تھا۔ دروازے سے کچھ دور، فرش سے تقریباً ایک فٹ بلند ایک تخت با گدا تھا جو تقریباً بیس فٹ کے قطر پر محیط تھا۔ اس اونچے گدّے پر ریشم کی جھالروں والے ایرانی قالین پر نگاہ نہیں ٹھہر رہی تھی۔ صاف معلوم ہو رہا تھا کہ وہ قالین اس گدّے کے لیے بنایا گیا تھا یا پھر قالین کے لیے خاص طور پر وہ گول گدا بنایا گیا تھا۔

اسے اس عشرت کدے میں پہنچتے ہی ژوان نے شاید کسی زبان میں کسی کو طلب کیا۔ فوراً ہی سامنے والے حریری پردوں میں سے ایک میں جنبش ہوئی اور ایک نازک اندام اور کمسن دوشیزہ تقریباً دوڑتی ہوئی ژوان کے گول اور نرم بستر کے قریب آ کھڑی ہوئی۔ اس وقت تک ژوان جوتوں سمیت، نرم گدّے پر گر چکا تھا۔ میں حیران و پریشان اس گول بستر کے کنارے پر کھڑا ہوا تھا۔

میرے لیے وہ عشرت کدہ ہی حیران کن تھا لیکن ژوان کے پکارنے پر جو نوخیز لڑکی نمودار ہوئی اس نے میرے ہوش و حواس کو منتشر کر کے رکھ دیا۔ وہ کم سن اور خورد تھی۔ اس کی جلد کا زبد شکن تناؤ اس کی عمر کا غماز بنا ہوا نظر آ رہا تھا۔ وہ برہنہ نہیں تھی لیکن اس نے اپنی ستر پوشی کے لیے جو نرم اور چمکیلا لباس استعمال کیا تھا وہ برہنگی سے کہیں زیادہ مختصر اور اشتعال انگیز تھا۔

ژوان نے چند چھوٹے چھوٹے فقروں میں اسے کوئی ہدایت دی اور وہ فوراً ہی حریری پردوں والے کمروں کی طرف چلی گئی۔ ژوان میری طرف متوجہ ہو گیا۔ "جوتے اتار دو۔ اب تم بھی میرے ساتھ بیٹھو گے۔"

میں ابھی جوتوں کے بند کھولنے بھی نہ پایا تھا کہ اچانک چھ عدد حسین و جمیل، کم سن، نازک اندام، خوبرو اور خوش ادا لڑکیاں، یکسانیت کے اعتبار سے ستر پوش لیکن دوسرے ہر اعتبار سے بے لباسی کے عالم میں دوڑتی ہوئی آئیں اور بے تحاشا ژوان جیسے تند خو شخص کے بستر پر چڑھ کر اس کے گرد پھیل گئیں۔ ان کے وہاں پہنچتے ہی کسی خفیہ نظام کے تحت ایک وزنی جال سا اُن پر آ گرا۔ حسین بدن لڑکیاں اس واردات کے لیے پہلے سے تیار تھیں۔ انہوں نے جال کو اپنے ہاتھوں پر سنبھالا اور پھر لمحہ بھر میں، اوپر سے گرنے والا جال گنبد کے ایک مخروطی خیمے کی صورت میں ژوان کی مسند کے چاروں طرف پھیلا دیا گیا۔ اس مخروطی خیمے کا اوپری نکیلا حصہ پر سنور چھت کے ساتھ منسلک تھا۔

خیمے کا کپڑا اتنا دبیز تھا کہ اس کی دوسری طرف دیکھنا ممکن نہیں تھا۔ میں اس خیمے سے باہر رہ گیا تھا۔ اندر کیا ہو رہا تھا اس کے بارے میں صرف قیاس ہی کیا جا سکتا تھا۔ میں سر جھٹک کر اپنے

دوسرے جوتے کے بند کھولنے میں مصروف ہو گیا۔

ذران اپنے اس شاندار اور پرتعیش بستر پر جوتوں سمیت دراز ہو گیا تھا لیکن اس نے مجھے جوتے اتار کر اپنے ساتھ بیٹھنے کی دعوت دی تھی۔ دونوں جوتے اتارنے کے بعد میں مخمصے میں پڑ گیا کہ مجھے بھی گھسوں یا باہر ہی رک کر ذران کے اگلے حکم کا انتظار کروں۔ اس دوران خیمے میں سے لڑکیوں کی کھنکتی ہوئی بے ساختہ ہنسی بھی سنائی دے رہی تھی جس سے اندازہ ہو رہا تھا کہ بظاہر تند خو اور سخت گیر نظر آنے والا ذران خوبصورت چنچل لڑکیوں میں گھر کر خوش مزاجی کے مظاہرے پر اتر آیا تھا۔

ذران کی دہشت انگیز شہرت اور دران لوٹ کی لاش کے ساتھ اس کا وحشیانہ سلوک دیکھنے کے بعد یہ تبدیلی میرے لیے شدید ذہنی جھٹکے سے کم نہیں تھی۔ چند منٹ بعد میرے ذہن نے سنبھالا لیا تو میں اپنے احمقانہ خیال پر دل ہی دل میں مسکرائے بغیر نہ رہ سکا۔

بادی النظر میں اس کمرے میں ذران اور اس کی چھ خادماؤں کے علاوہ صرف میں ہی باہر کا آدمی تھا۔ ذران کو مجھ سے پردہ نہ کرنا ہوتا تو اس خوش باش ٹولی پر وہ ریشمی پردہ پھیلانے کی کوئی ضرورت نہیں تھی۔ صاف ظاہر تھا کہ مجھے جوتے اتار کر اندر گھسنے کے بجائے باہر ہی ٹھہرنا چاہیے تھا۔ وہ بالکل سامنے کی بات تھی لیکن ذران کی پہلودار شخصیت کے رعب نے مجھے اس پر بھی سوچنے پر مجبور کر دیا تھا۔

میں اندر سے آنے والی پرے سے اپنی توجہ ہٹانے اور وقت گزارنے کے لیے اس عشرت کدے کا تفصیلی جائزہ لینے میں مصروف ہو گیا۔

میں نے عیاش اور فراخ دل رؤسا کے خلوت کدوں کے بارے میں بہت کچھ سنا اور پڑھا ہوا تھا لیکن ذران کا وہ کمرہ ان سب سے بہت آگے تھا۔ وہاں بہت سی چیزیں میرے لیے اجنبی تھیں لیکن چھت میں نصب خوبصورت روشنیوں اور فانوس کے درمیان میں ہر سمت میں حرکت کرنے والے نگراں کیمروں کی موجودگی میرے لیے تعجب خیز تھی۔ ان سوری کیمروں کے ذریعے اس کمرے کی صورت حال کو کہیں بھی منتقل کیا جا سکتا تھا اور ساتھ ہی ویڈیو فلم بھی بنائی جا سکتی تھی۔

آخر کار مجھے سرسراہٹ کی آواز پر پلٹنا پڑا۔ دبیز پردہ سمٹ کر تیزی سے چھت کی طرف ایک خوبصورت آرائشی بکس میں غائب ہو رہا تھا۔ ذران اکھاڑے کے کسی بدمست پہلوان کی طرح گاؤ تکیوں کے سہارے اپنی مسند پر پڑا ہوا تھا۔ اس کے بدن پر سے فی شرٹ اور پتلون غائب ہو چکی تھی اس کی جگہ کرتے اور دھوتی سے ملتا جلتا ایک ڈھیلا ڈھالا اور سفید لباس لے چکا تھا جس کی وجہ سے ذران کا تن و توش مزید نمایاں ہو گیا تھا۔

لڑکیاں پردہ اوپر سرکنے تک اس مسند پر موجود رہیں۔ ان کی کوشش تھی کہ اوپر جاتے ہوئے پردے کا کوئی بھی کنارا ذران کے

بدن سے نہ لگنے پائے۔

پردہ غائب ہوتے ہی تمام لڑکیاں ذران کی طرف گھوم کر خمیدہ ہو گئیں۔ اس وقت وہ مستعد کسی اوپیرا کا منظر پیش کر رہی تھیں جہاں پروگرام ختم ہونے کے بعد رقاص اور اداکار تماشائیوں کی داد کا جواب دے رہے ہوں۔ لمحہ بھر بعد ہی وہ لڑکیاں ذران کی مسند سے اتر کر کمرے میں پھیل گئیں۔ بظاہر یوں معلوم ہوا جیسے وہ سارا ناٹک صرف ذران کے کپڑے تبدیل کرانے کے لیے رچایا گیا تھا۔

اگر ذران واقعی اس قدر کاہل تھا کہ خلوت میں جا کر خود اپنا لباس بھی تبدیل نہیں کرتا تھا تو یہ اندازہ لگانا مشکل نہیں تھا کہ دریا کی فرمائش پر اس نے ہانگ کانگ تک دوڑ لگا کر کس قدر غیر معمولی دلچسپی کا ثبوت دیا تھا۔ اس نے اپنی دانست میں دریا پر بہت بڑا احسان کرنا چاہا لیکن نتیجہ یہ نکلا کہ پہلے اسے اپنے آدمیوں کی خود غرضی کا خمیازہ بھگتنا پڑا اور جب وہ اس مرحلے سے بھی گزرنے میں کامیاب ہو گیا تو غزالہ نے اس کے ساتھ جانے سے انکار کر کے اسے پولیس کی نظروں میں مشکوک بنا دیا۔

پاکستان میں بیٹھ کر ذران کو ٹنگ ٹوکی عادات و خصائل اور طرز زندگی کا تصور کرنا بھی ناممکن تھا۔ وہ اپنی تذلیل اور توہین پر مشتعل تھا تو اس میں اس کا کوئی قصور نہیں تھا۔

اسی بہانے پر میرے رہے ہوئے ہیروں کی اہمیت اور قدر و قیمت کا اندازہ لگایا جا سکتا تھا کیوں کہ ان کی خبر پاتے ہی ذران جیسا کاہل الوجود شخص فوراً حویلی چھوڑ کر ہنگو کلب کی طرف دوڑ پڑا تھا۔ غزالہ نے اس کی پہلی بھاگ دوڑ کو غصے میں تبدیل کر دیا تھا لیکن یہ غنیمت تھا کہ میں نے اس کی دوسری بھاگ دوڑ سے بھرپور فائدہ اٹھاتے ہوئے اس کے دل میں اپنا ایک مقام پیدا کر لیا تھا جسے صرف مرور زمانی کا ذہن تباہ کر سکتا تھا۔

"آؤ! میرے پاس آ جاؤ!" ذران نے کسی جاہ طلب شہنشاہ کی طرح نرم گدے پر ہاتھ مارتے ہوئے کہا۔ "میں اس لباس میں بے آرام رہتا ہوں لیکن باہر نکلنے کے لیے کچھ نہ کچھ تکلف کرنا ہی پڑتا ہے۔ مکاؤ میں پتلون نہ پہننے والے چینیوں کو غیر ملکی حقارت کی نظروں سے دیکھتے ہیں۔"

مجھے حیرت ہوئی کہ ذران جیسے آدمی کو بھی غیر ملکیوں کی رائے کی فکر رہتی تھی۔

ذران کی مسند کی نرمی عجیب سی تھی۔ محض لیٹ یا بیٹھ کر اس مسند کی وسعت کو طے کرنا ممکن نہیں تھا اس لیے جب میں نے اس پر چلنا شروع کیا تو نہ میرے قدم بہت ہموار تھے اور نہ ہی اس پر چڑھا ہوا نفیس ترین قالین شکن آلود ہوا۔ قدم اٹھتے ہی قالین ہموار اور مسطح ہو جاتا تھا لیکن جب میں ذران کے قریب بیٹھا تو مجھے یوں محسوس ہوا جیسے میں ریشمی دھنکی ہوئی روئی کے ڈھیر پر جا بیٹھا ہوں۔

"میں تمہارا قتل بہ طور کر رک گیا ہوں۔" درحقیقت میری یہ بات بالکل درست تھی لیکن اس وقت میری نیت ذران کی انا کو

ابھارنے کی تھی۔ "یہاں کی کسی چیز پر نگاہ نہیں ٹھہرتی۔"

"یہ میرا شوق ہے۔ جہاں لیوناڈو ڈاونچی اور مائیکل اینجلو سے لے کر پابلو پکاسو تک کے شاہکار بھرے ہوئے ہیں۔ قانونی طور پر آرٹ کے جو نادر شاہکار میری تحویل میں ہیں ان کی مالیت ساٹھ لاکھ ڈالر سے زیادہ ہے۔ چھوٹی موٹی چیزوں کی تو کوئی گنتی ہی نہیں ہے۔"

میں نے قدرے حیرت سے اس کی طرف دیکھا اور انجان بن کر پوچھا۔ "تو کیا تمہارے پاس غیر قانونی ذخائر بھی موجود ہیں؟"

زدان نے فخریہ گرمجوشی کے ساتھ ایک قہقہہ لگایا۔ "بالیٹر کے ان قدیم شاہی ہیروں کو ہی لے لو جو تم لے کر آئے ہو۔ انہیں تم کیا کہو گے؟ ان پر میرا کوئی قانونی حق نہیں بنتا لیکن میں اپنی پسند کی چیزیں حاصل کرنا جانتا ہوں۔ میرے جن دوستوں کو میرے جنون کا علم ہے وہ چرائے ہوئے نوادرات مجھے تحفے میں دیتے رہتے ہیں۔ کسی کی مجال نہیں کہ ان کے بارے میں مجھ سے سوال کر سکے۔"

اسی لمحے شراب اور بھنے ہوئے گوشت کی ٹرالیاں زدان کے قریب آگئیں۔ ایک لڑکی نے ہاتھی دانت کے کام والی ایک بڑی سی چوبی ٹرے زدان کے قریب رکھی پھر دونوں ٹرالیوں میں سے ضرورت کا چیدہ چیدہ سامان اس چوبی ٹرے میں منتقل ہونے لگا۔

بھاپ اڑاتے ہوئے گوشت کے پارچوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس ٹرالی میں چیزوں کو گرم رکھنے کا کوئی لاسلکی اور خودکار نظام نصب تھا۔

"ابھی بھی کچھ چیزوں پر میری نظر ہے۔" زدان نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا۔ "وہ تمہارے ٹیکسلا کے عجائب گھر میں بدھ کا ڈھائی ہزار سال پرانا ایک مجسمہ بہت قیمتی ہے۔ کالی کا وہ مجسمہ میں مناسب داموں پر خرید سکتا ہوں۔ دوسرا ناپے کے متصل میوزیم ہال میں شانگ دور کا ساڑھے تین ہزار سالہ پرانا خوبصورت سیٹ ہے۔ مجھے یقین ہے کہ میرے دوست جلد یا بدیر یہ دونوں شاہکار مجھ تک پہنچا دیں گے۔ پرانی چیزوں کو پا کر میں خود کو بہت عظیم محسوس کرتا ہوں۔"

وہ خود ستائی کا شکار ہو کر بہک رہا تھا اس لیے اس کی گفتگو میں وقفہ آتے ہی میں نے گوشت کے گول ٹکڑوں کو دیکھتے ہوئے حیرت سے پوچھا۔ "یہ کس چیز کے پارچے ہیں زدان؟"

اس نے چونک کر ادھر دیکھا اور میری چال بازی کو سمجھے بغیر بولا۔ "تھائی لینڈ سے آگے کے لوگ اس کی لذت اور قوت سے نا آشنا ہیں۔ یہ اژدہے کے لذیذ سیخ کباب ہیں۔ میرا باورچی خاص مسالوں سے ان میں نشہ پیدا کر دیتا ہے کھا کر دیکھو۔"

"اژدہے کے کباب؟" میں نے اپنی کراہیت کو حیرت میں چھپاتے ہوئے دہرایا۔

"ہاں! یہ ہر کسی کو نصیب نہیں ہوتے۔ چھوٹے موٹے سانپوں کے پارچوں میں ہڈیوں کے جال پر برائے نام گوشت ہوتا ہے۔ وہ ہر جگہ ملتے ہیں لیکن اژدہے کی بات ہی کچھ اور ہے۔ ہڈیوں پر نرم اور لذیذ گوشت کی موٹی تہیں ہوتی ہیں۔"

"ان کا زہر کوئی اثر نہیں کرتا؟" میں نے ذہن میں ابھرنے والا سوال من و عن دہرا دیا۔

"یہ سب وہم ہے۔ اول تو سارے سانپ زہریلے نہیں ہوتے۔ جو ہوتے ہیں ان کا زہر تھیلیوں میں ہوتا ہے۔ انہیں کاٹنے سے پہلے ان کے زہریلے دانت نکال لیے جاتے ہیں۔ تم کھا کر دیکھو۔ سانپوں کی نسل کا مزہ منہ کو لگ گیا تو تم ہر چیز بھول جاؤ گے۔"

وہ تقریر بھی طویل ہونے لگی تھی۔ میں نے دل ہی دل میں خود پر لعنت بھیجی کہ میں نے یہ موضوع کیوں چھیڑا؟ بظاہر آثار کچھ ایسے تھے کہ زدان مجھے اژدہے کے سیخ کباب کھلانے پر تلا ہوا تھا اور پھر اس نے اپنی گاجروں جیسی انگلیوں میں تھام کر ایک گرم گرم ٹکڑا میری طرف بڑھا دیا۔

میرے لیے یہ زدان کا حکم تھا چنانچہ انکار یا فرار کی کوئی راہ نہیں تھی۔ وہ میرے انکار پر برہم بھی ہو سکتا تھا۔ میں نے بے چارگی سے اس کی طرف دیکھا اور روہانسی آواز میں کہا۔ "مجھے مجبور نہ کرو زدان! میرے مذہب میں سانپ کھانا حرام ہے۔"

زدان کے چہرے کا رنگ متغیر ہو گیا۔ "اور شراب حلال ہے؟" اس نے تیزی سے پوچھا۔

"سانپ، سور اور شراب کے علاوہ میں سب کچھ کھا پی سکتا ہوں؟" میں نے رحم طلب نظروں سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ اس وقت میرا دل حلق میں دھڑک رہا تھا۔

میرا جواب سن کر زدان کا چہرہ اتر گیا اور وہ مضمحل لہجے میں بولا۔ "میں سمجھ گیا۔ تم ذرا کچے قسم کے مسلمان معلوم ہوتے ہو ورنہ میں ہنگ کانگ میں آنے والے کئی ایسے مسلمان راہبوں سے واقف ہوں جو سؤر کے علاوہ کسی چیز سے پرہیز نہیں کرتے۔ تمہارے ساتھ محفل بالکل ہی بے لطف اور پھیکی رہے گی۔"

لڑکیاں زدان کی خدمت کے لیے اس کے آس پاس ہی منڈلا رہی تھیں۔ باقی چار نجانے کہاں سے طنبورے اور سارنگیاں نکال لائی تھیں اور ایک طرف یوں سج کر بیٹھ رہی تھیں جیسے گانے کا ارادہ رکھتی ہوں۔ زدان نے جوں ہی مدہوشی میں ڈوبا ہوا لبریز گلاس اپنے چکنے چپڑے ہونٹوں سے لگایا ان سازوں سے کچھ مدھم آوازیں بلند ہوئیں۔ چند لمحوں تک ساز ہم آہنگ نہ ہونے کی وجہ سے ماحول قدرے خوشگوار رہا لیکن جوں ہی ان کے سُر ملے فضا یک بیک مانی اور بوجھل بوجھل سی محسوس ہونے لگی۔ کمال کی بات یہ تھی کہ وہ بدمزگی اور کوفت پیدا کرنے کے لیے ان چاروں لڑکیوں کو دل و جان سے محنت کرنے کا نام دے رہا تھا۔

وہ میرے تاثرات تھے لیکن زدان کو انگ انگ توڑ ساز و آواز کی اس جھنجھناہٹ اور درد ناک ہچکیوں پر جھومتے ہوئے اپنی ہچکی سی اور

لگی ہوئی مونچھ کو مروڑ رہا تھا۔ میرے لیے اطمینان کی بات یہ تھی کہ اس نالۂ مرگ کا آغاز ہوتے ہی ژون "تواب وات اور سانپ کے بچ کیابوں کو بھول گیا تھا۔ اس کے قریب منڈلاتی ہوئی دو میں سے ایک لڑکی خاموشی سے مسند پر چڑھی پھر اس نے نرمی کے ساتھ ژون کے سر کے نیچے سے گاؤ تکیہ نکال کر اپنی ران پر رکھ لیا۔

میرے لیے وہ منظر اس قدر ہوش ربا تھا کہ میں نے جھرجھری لے کر اپنی نگاہیں دوسری طرف پھیر لیں لیکن ژون جیسے عادی مجرم پر اس لڑکی کے وجود کا بظاہر کوئی اثر نظر نہیں آیا حالانکہ وہ لڑکی اپنے وجود کے عیوب و محاسن کے بارے میں کچھ منافقت کی قائل نہیں تھی۔ اس کے ظاہر اور باطن میں بس چند دھجیوں کا فرق تھا۔ وہ دھجیاں بھی اس قدر بے دلی یا اہتمام سے چسپاں کی گئی تھیں کہ دیکھنے والے کے لیے وہی مقام خود بخود مرکز نگاہ بن کر رہ گئے تھے، لیکن ژون "اپنے سرہانے پر ایمان اس زندہ شعر کو بھول کر ماضی کی دنیا میں ڈوبتا جا رہا تھا۔ اس کا ایک ہاتھ باری باری داہنی اور بائیں مونچھ کو مروڑنے میں مصروف تھا۔

وہ غالباً ژون کی معمول کی مصروفیات تھیں۔ انہیں ترک کر کے بنکو کب جاتا؟ اس کا ایک بڑا کارنامہ تھا جسے سرانجام دینے کے بعد وہ دوبارہ ان ہی دلچسپیوں میں ڈوب جانا چاہتا تھا۔ اس نے جس تیز رفتاری سے اپنی واڈکا پینی شروع کی "اس کی بنا پر مجھے اندیشہ ہونے لگا کہ وہ جلد ہی ہوش و حواس سے بیگانہ ہو جائے گا اور غزالہ کا معاملہ اگلے دن کے لیے ٹل جائے گا۔

"تمہیں یہ نغمہ پسند آ رہا ہے؟" ژون نے نیم وا آنکھوں سے میری طرف دیکھتے ہوئے پوچھا۔

"افسوس کہ میں چینی زبان نہیں سمجھتا لیکن موسیقی میری روح میں اترتی جا رہی ہے۔" یہ دیگر بات تھی کہ میری روح اب نغمے سے سیراب ہونے کے بجائے جھلسی ہوئی جا رہی تھی۔

"سامنے والے پردوں کے پیچھے ہر وقت میں چالیس نوخیز لڑکیاں تیار رہتی ہیں۔ ان میں سے جشن گانے اور ناچ کی ماہر ہیں تم آج کی رات برسوں نہ بھلا سکو گے۔"

"بہت خوب!" میں نے پورے خلوص سے اقرار کرتے ہوئے فوراً ہی مطلب کی بات چھیڑ دی۔ "لیکن ژون اگر غزالہ بھی آ جائے تو بہتر رہے گا۔ تم نے مجھے اپنی ایک خواب گاہ عطا کرنے کا وعدہ کیا تھا۔"

"اوہ!" ژون اپنی غنودگی سے سیدھا ہو کر بیٹھا کہ میں بوکھلا گیا۔ "اچھا ہوا تم نے یاد دلا دیا۔ میں تو اسے بھول ہی گیا تھا۔" وہ کہہ رہا تھا۔ "آج میں اسے تمہاری نظر سے دیکھنا چاہتا ہوں۔ مجھے معلوم ہونا چاہیے کہ اس میں کیا خاص بات ہے کہ تم اس کے علاوہ کسی اور لڑکی کے بارے میں سوچنے پر آمادہ نہیں ہو۔"

میں نے محسوس کیا کہ ژون کی دلچسپ لڑکیاں سلیقہ مند اور اپنے آقا کی ضروریات کو پہچاننے والی تھیں۔ ژون کے اٹھتے ہی

شمعوں کے ساتھ آوازیں بھی مدھم ہو چکی تھیں۔

"اس میں کوئی خاص بات نہیں ہے۔" میں نے ژون کو تجسس سے دور رکھنے کے لیے جلدی سے کہا اور پھر نہایت ڈھٹائی کے ساتھ دوبارہ مذہب کی آڑ لے لی۔ "دراصل میرے مذہب میں غیر عورت بھی سؤر اور شراب ہی کی طرح حرام ہے۔"

"تم خاصے باوجود مسلمان معلوم ہوتے ہو؟" ژون خفیف سی طنزیہ مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔ "میرے تجربے کے مطابق خوبصورت لڑکیاں "مسلمانوں کی مرغوب ترین غذا ہیں۔ تم لوگوں کو چار پانچ شادیوں کی اجازت ہے۔ کنیزیں بھی پال سکتے ہو لیکن جن لوگوں کی جیب اجازت دیتی ہے وہ اس سے بھی بڑھ کر پھر سبز چادرے پر منہ مارنے کی فکر میں لگے رہتے ہیں۔"

"یہ انفرادی مزاج کی بات ہے۔" میں نے ژون کی تصحیح کرتے ہوئے کہا۔ "اجازت چار شادیوں پر ختم ہو جاتی ہے لیکن اس کے لیے بھی کڑی شرائط ہیں..."

"تم کتنی شادیاں کر چکے ہو؟" ژون نے میری بات کاٹ کر الجھتے ہوئے لہجے میں پوچھا۔

"ایک بھی نہیں!" میں نے بے ساختہ اس حقیقت کا اعتراف کر لیا۔

ژون ہو ہو کر کے بھدے انداز میں ہنسنے لگا۔ اس نے دوسرے گلاس سے برف کو گھلاتی ہوئی واڈکا کا پہلا گھونٹ لیا اور بولا۔ "جب ہی اس پر مر رہے ہو۔ جب تک شیر کے منہ کو آدمی کا خون نہ لگے وہ انسان کے سائے سے بھی ڈرتا اور دور بھاگتا ہے لیکن پہلے خون کا مزہ چکھنے کے بعد وہ آدم خور بن جاتا ہے اور ڈھونڈ ڈھونڈ کر آدمیوں کو مارنے لگتا ہے۔ تم اس لڑکی سے شادی کیوں نہیں کر لیتے؟"

"ارادہ یہی ہے۔" میں نے ژون کے اصل عزائم کو سمجھے بغیر سادگی سے کہا۔

"بس تو پھر یہ ٹھیک رہے گا۔" ژون نے جوشیلے انداز میں گدے پر ہاتھ مار کر کہا اور میں چونک کر اس کا منہ تکنے لگا۔ لیکن وہ میرے بجائے ایک لڑکی سے مخاطب ہو کر اسے چینی زبان میں ہدایات دینے لگا۔ ژون کے خاموش ہوتے ہی وہ لڑکی تیز تیز قدموں سے چلتی ہوئی حریری پردوں والے کمروں کی طرف بڑھ گئی۔

میں کل ہی بیجنگ سے کسی مسلمان پوپ کو پکڑ کر بلوا لوں گا۔" ایک مرتبہ پھر اپنے لب تر کرنے کے بعد ژون نے کہا۔ "پرسوں یہاں تم دونوں کی شادی کرا دی جائے گی۔"

ژون کے اس فیصلے پر میں بھونچکا رہ گیا۔ "لیکن یہ کیسے ہو سکتا ہے؟ ہمارے..." میں نے ژون سے بھرپور احتجاج کرنا چاہا لیکن اس نے ترشی سے میری بات کاٹ دی۔

"یہ میرا فیصلہ ہے۔" وہ داہنا ہاتھ اٹھا کر فیصلہ کن مگر نرم لہجے میں بولا۔ "وہ لڑکی یہاں سے جائے گی تو تمہاری بیوی بن

کر جائے گی ورنہ اسی چار دیواری میں باوقار ہو کر مر جائے گی۔"
میں سناٹے میں آ گیا۔ ذوان کا فرمان سن کر میرا حلق خشک ہونے لگا۔
"یہ شادی ایسی یادگار ہو گی کہ تم دونوں ساری زندگی رشک کرو گے۔ روئے زمین پر کسی نے ایسی شاندار اور بھرپور شادی نہیں دیکھی ہو گی۔ پرسوں میرا بچپن کا لنگوٹیا دوست 'نیشی کار' یہاں آ رہا ہے۔ ہم تیس برس بعد ایک دوسرے سے ملیں گے۔ اس کے آنے کی خوشی میں 'اس حویلی میں بہت بڑا جشن ہو گا اور اسی میں تم دونوں کی شادی ہو گی۔ تم دیکھنا میرے مہمان کتنی فراخ دلی کے ساتھ تمھیں شادی کے تحفے دیں گے۔ مکاؤ، تھیکن، ہانگ کانگ اور تائیوان کے چیدہ چیدہ لوگ میری دعوتوں میں بلائے جاتے ہیں۔ جو لوگ کسی مجبوری کی وجہ سے خود نہیں آ سکتے وہ اپنے ہم منصب دوستوں، عزیزوں یا رشتہ داروں کو بھیج دیتے ہیں۔ تمھیں فخر کرنا چاہیے کہ میں تمہاری شادی کا میزبان بن رہا ہوں۔ مکاؤ میں تو لوگ ذوان کی دعوتوں کے عام سا مہمان بن کر بھی برسوں غرور سے اکڑے پھرتے ہیں۔" ذوان مجھے وہی سب بتا رہا تھا جو میں گوشان زرنگین نامی فیری کے کپتان 'ریہ سیانگ' سے سن چکا تھا۔
ذوان اپنی دانست میں میری اور غزالہ کی عزت افزائی کر رہا تھا لیکن اس کے عزائم سن کر میرا خون خشک ہوا جا رہا تھا۔ میں نیشی کار کے نازل ہونے سے پہلے مکاؤ سے نکل بھاگنے کی تیاریاں کرنا چاہ رہا تھا لیکن ضدی ذوان نے بے خبری میں سب فریقوں کو بر سرِ عام ایک دوسرے کے سامنے کھڑا کرنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔ اس منصوبے میں ذوان کا تو کوئی نقصان تھا، نہ زان نیشی کار کا۔ سارا گھاٹا میرا تھا۔
"مجھے خوشی ہے کہ تم نے مجھے اتنی عزت دینے کا فیصلہ کیا ہے۔ بس صرف اتنی سی بات ہے کہ ہمارے دوست اور رشتے دار اس یادگار تقریب میں شرکت نہیں کر سکیں گے۔"
"دوست اور رشتے دار کہیں نہیں جاتے۔" ذوان نے تحمل اور بے اعتنائی کے ساتھ کہا۔ "انھیں بتانے کی ضرورت ہی نہیں کہ تم دونوں مکاؤ میں شادی کر چکے ہو۔ اپنے وطن پہنچ کر دوبارہ شادی کر لینا۔ مجھے پورا یقین ہے کہ اس ترکیب سے تم دونوں کے مذہبی رشتے پر کوئی اثر نہیں پڑے گا۔"
"کسی کو نہ بتایا تو پھر مکاؤ میں شادی ہونے کا کیا لطف رہے گا۔ آدمی بہت کم ظرف مخلوق ہے۔ جب تک اپنی بڑائی کے قصے دوسروں کو نہ سنائے اسے سچی خوشی نہیں ملتی۔ اس کی مثال مور کی سی ہے جو جنگل میں حسن و ادا کے ساتھ ناچتا ہے لیکن اپنے اردگرد کسی قدر دان کو نہ پا کر تکان سے اداس ہو جاتا ہے۔" میں نے منطقی انداز میں بہت نرمی کے ساتھ ذوان کو سمجھانے کی کوشش کی۔
"تم مغرور نہیں، انسان ہو۔" ذوان نے میری بات اُچکتے ہوئے کہا۔ "پھر مرد بہت ظالم شے ہے۔ وہ اپنی محبوباؤں کے قصے تو بہت شوق کے ساتھ اپنے دوستوں کو سناتا ہے لیکن بیوی کی ذات سے ملنے والی خوشیوں کی ہوا بھی کسی کو نہیں لگنے دیتا۔ خوشی، قرار اور اعتماد کا یہ رشتہ صرف ان دونوں کے درمیان ہوتا ہے جس میں وہ کسی کو بھی اپنا بھیدی راز نہیں بناتے۔ مکاؤ میں شادی کا معاملہ بھی اسی ضمن میں آئے گا۔"
"میں تمہارے حکم کی تعمیل سے انکار کی جرات نہیں کر سکتا۔" میں نے بحث سے گریز کرتے ہوئے کہا۔
"میرے دل میں تمہاری بہت قدر ہے۔" ذوان نے انڈیلے کے ایک گرم گرم پارچے کو دانتوں سے ادھیڑنے کے بعد کہا۔ "میں تم پر اپنا فیصلہ مسلط نہیں کر رہا۔ اس سے شادی کر لینا تمہارے حق میں بہتر رہے گا۔"
"میں تم سے متفق ہوں۔" میں نے اپنے خوف پر قابو پاتے ہوئے آہستگی سے کہا کیوں کہ اس وقت میں ذوان سے اختلاف ظاہر کر کے اس کو برہم کرنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔
میں ایسے رخ سے بیٹھا ہوا تھا کہ میری نظریں حویلی کے پردوں والے کمروں کی طرف تھیں۔ اسی لیے اچانک ہی ایک کمرے میں سے غزالہ کا سحر آفریں وجود نمودار ہوتا ہوا نظر آیا اور میرے تنفس کی رفتار یک بیک تیز ہو گئی، دل کنپٹیوں میں دھڑکنے لگا اور خوشی کے احساس نے مجھے بے خود سا کر دیا۔
میری دانست میں غزالہ پچھلے کافی دنوں سے قید و بند کی صعوبتیں جھیل رہی تھی۔ پہلے ریہا نے اسے بھارتی نو تصیلت کے فوجی مان سنگھ کے حوالے کیا۔ شری مان نے اسے نامعلوم ذرائع سے سرحد پار روانہ کر دیا جہاں غزالہ کو نئی دہلی میں قید رکھا گیا پھر ریہا نے شری مان سنگھ سے سودے بازی کی تو غزالہ کو مس زہا جی کے نام سے ہانگ کانگ بھیج دیا گیا لیکن مجھے اس لمحے پورا یقین نہیں تھا کہ واقعی غزالہ ہی ذوان کی تحویل میں تھی۔ میری اس بے یقینی کا ذمے دار شری مان سنگھ تھا۔ میری مداخلت پر اس نے کہا تھا کہ غزالہ نئی دہلی کے ایسے مقام کی تحویل میں تھی جو اس کا اثر قبول نہیں کرتے تھے اس لیے اس نے دباؤ میں آ کر غزالہ کے بجائے لکھنؤ کی کسی شکستہ دیوی کو ہانگ کانگ روانہ کر دیا تھا۔
لیکن انسپکٹر ہانگ فو ری کے ہاتھوں اس کا پول کھل چکا تھا اور میرے سامنے غزالہ بنفس نفیس موجود تھی۔
سب سے بڑی بات یہ تھی کہ دوری سے اس کا چہرہ تر و تازہ نظر آ رہا تھا۔ اس کے چہرے پر کسی بھی قسم کے خوف یا تردد کا سایہ تک نہیں تھا۔ ہاں یہ ضرور تھا کہ اس کے بدن پر قمیص شلوار کے بجائے بلاؤز اور جینز نظر آ رہی تھی۔ وہ کافی دنوں سے اپنے گھر سے دور تھی اس لیے اپنے صاف ستھرے لباس کے لیے وہ ان ہی لوگوں کی مرضی کی پابند تھی جنھوں نے اسے زبردستی کا مہمان بنا ہوا تھا۔

غزالہ کے پہلو پر زرتان کی رانی نیم برہنہ خادمہ تھی جو اس کی ہدایت پر چند منٹ پہلے گئی تھی۔ ان دونوں کے عقب میں سلطان شاہ سر جھکائے چلا آرہا تھا۔

ان دونوں کو دیکھتے ہی مجھے اپنی توانائیاں بحال ہونے کا احساس ہوا پھر جب غزالہ نے مجھے دیکھا تو اس کا چہرہ متغیر ہو گیا۔ چہرے پر سرخی کی لہر دوڑ گئی اور اس کی آنکھیں حیرت سے کشادہ ہو گئیں۔ شاید وہ سوچ بھی نہیں سکی ہو گی کہ میں اس قدر دوستانہ ماحول میں زرتان کے ساتھ نظر آؤں گا۔

چند ثانیوں کے لیے غزالہ چلتے چلتے اپنی جگہ پر ٹھٹک کر رہ گئی پھر وہ تیزی سے چلتی ہوئی آگے بڑھی اور زرتان کی مسند کے قریب آ کر رک گئی۔ اس اثنا میں سلطان شاہ بھی مجھے دیکھ چکا تھا اور وہ کچھ مضطرب نظر آ رہا تھا۔

"غزالہ!" زرتان نے اپنی انگلیوں میں دبے ہوئے آدھے کے بارے کی ہڈیوں کا جال خالی پلیٹ میں ڈال کر غزالہ کو تحسین آمیز نظروں سے دیکھتے ہوئے کہا۔ "تمہاری محبوبہ واقعی حسین اور پرکشش ہے۔ پہلے میں نے اسے نشے کی حالت میں دیکھا تھا تو مجھے زرا بھی متاثر نہیں کر سکی تھی۔ اس کی آنکھیں بہت حسین ہیں۔ شاید اس نے مصنوعی پلکیں لگائی ہوئی ہیں۔"

اسے دوبارہ ان کو سامنے پا کر میری قوت کے ساتھ ہی حاضر دماغی بھی بحال ہو چکی تھی۔ میں نے برجستہ کہا۔ "کمال یہی ہے کہ اس کی ہر چیز اصلی ہے۔ چاہو تو پلکوں کو چھو کر دیکھ لو۔"

زرتان زعفرانی اور بے حیائی کے ساتھ ہنسا اور بولا۔ "میں صرف پلکوں یا زلفوں پر قناعت کرنے والوں میں سے نہیں ہوں۔ یہ تمہاری ہونے والی بیوی ہے، تم کو مبارک ہو۔ میں بس اتنا ہی کہہ سکتا ہوں کہ یہ واقعی خوبصورت ہے۔ تم چاہو تو اٹھ کر اسے اپنی بانہوں میں لے سکتے ہو۔"

"اجازت ہو تو ہم بیٹھ جائیں؟" میرے بولنے سے پہلے ہی غزالہ نے زرتان سے اجازت طلب کی۔

"ضرور، ضرور!" زرتان غزالہ کے استفسار پر بوکھلا گیا۔ "نہ صرف بیٹھو بلکہ چاہو تو اٹھو ہے کے یہ لذیذ تکے کباب بھی کھاؤ۔ انہیں حرام سمجھتی ہو تو ڈالی میں تلی ہوئی مچھلیوں کے ساتھ ہی ہرن اور بکرے کے پارچے بھی ہیں۔ میرا باورچی فرنچ ہے اور مختلف کھانے تیار کرنے میں کمال رکھتا ہے۔"

غزالہ مسند کے ایک کنارے پر ٹک گئی اور بولی۔ "میں رات کا کھانا کھا چکی ہوں اس لیے اب کچھ نہیں کھا سکوں گی۔ تمہاری اس پیش کش کا شکریہ ادا کرنے کے ساتھ میں ایک بار پھر معذرت کرنی ضروری سمجھتی ہوں کہ میرے خوف کی وجہ سے تمہیں ہانگ کانگ میں مشکلات کا سامنا کرنا پڑا۔"

زرتان نے دراز کا اپنے حلق میں انڈیلی اور بھرائی ہوئی آواز میں بولا۔ "ہانگ کانگ میں تم نے مجھے واقعی ذلیل کرایا تھا لیکن تمہارے، زرتی نے ایک ایسا کام کیا ہے کہ تم نے میرے آدمیوں کے ناحق خون بھی بہائے ہیں، تو میں کھڑے کھڑے تمہیں معاف کر دیا۔"

"اس فراخ دلی پر میں تمہاری شکرگزار ہوں۔" غزالہ نے ممنونیت سے لبریز لہجے میں کہا پھر پوچھا۔ "کیا میں یہ توقع کروں کہ اب تم مجھے اپنی قید سے رہا کر دو گے؟"

زرتان زور سے ہنسا اور بولا۔ "رہائی تمہارے مقدر میں نہیں ہے۔ میری قید سے رہا ہو گی تو زرتی کی قید میں بندھ جاؤ گی۔ پرسوں اسی حویلی میں تم دونوں کی شادی ہو گی۔۔۔"

"یا ہو!" سلطان شاہ نے اضطراری طور پر بلند آہنگ نعرہ لگا کر زرتان کو خاموش ہونے پر مجبور کر دیا۔

"یہ کیا بے ہودگی ہے؟" زرتان نے اسے گھورتے ہوئے بدمزگی سے پوچھا۔

"میں معافی چاہتا ہوں، زرتان!" سلطان شاہ نے معذرت خواہانہ انداز میں کہا۔ "غزالہ اور زرتی کی شادی کی خبر ایسی تھی کہ میں اپنی زبان اور جذبات پر قابو نہیں رکھ سکا۔"

"دراصل یہ خوشی کا نعرہ مستانہ تھا۔" میں نے فوری طور پر سلطان شاہ کی صفائی میں کہا۔

"تو کیا تم ان دونوں کی شادی کے فیصلے سے خوش ہو؟" زرتان نے براہ راست سلطان شاہ سے سوال کیا۔

"یہ میری خوشی کی انتہا ہے۔" سلطان شاہ نے کہا۔ "اگر ان دونوں میں سے کوئی اس شادی پر رضامند نہ ہو تو میں تم سے درخواست کروں گا کہ اسے باندھ کر چھت سے الٹا لٹکا دو۔"

زرتان نے استفسار طلب نگاہوں سے میری طرف دیکھا۔

"یہ میرا جگری دوست ہے۔" میں نے اسے بتایا۔ "اگر یہ اپنی انتہا پسندی پر آمادہ ہے تو میں کوئی عذر نہیں کر سکتا۔ ویسے بھی تم مجھے پہلے ہی پابند کر چکے ہو۔ اب یہ شادی کوئی نہیں روک سکے گا۔"

"میں عاشق اور معشوق کے درمیان رکاوٹ نہیں بننا چاہتا۔" زرتان نے ودکی شراب کا گلاس اٹھاتے ہوئے کہا۔ "میرے لیے میری قربتیں کافی ہیں۔ تم چاہو تو اپنی خواب گاہ میں جا سکتے ہو۔"

"تمہارا باغ بہت خوبصورت ہے۔ اگر ہم چاہیں تو وہاں ٹہل سکتے ہیں؟" غزالہ کے غیر متوقع سوال نے مجھے بری طرح چونکا دیا۔

"اب تم قیدی نہیں، میری مہمان ہو۔" زرتان نے ترنگ میں کہا۔ "جہاں دل چاہے جا سکتی ہو۔ شہر گھومنا چاہو تو ڈرائیور تمہیں ساری رات گھماتا رہے گا۔ بس ہوا کھلنے سے ذرا پرہیز کرنا۔"

"تو کیا مجھے بھی جانے کی اجازت ہے؟" میں نے بڑا شیطانی لہجے میں پوچھا۔

"تم شراب پیتے ہو، نہ سانپ کھاتے ہو پھر یہاں بیٹھ کر کیا کرو

گے؟ جاؤ اور اپنی محبوبہ کے ساتھ برسوں کی تیاری کرو۔ تمہاری ضرورت کی ہر چیز میں مہیا کروں گا۔"

"شکریہ ذوران میں زندگی بھر تمہارا احسان نہیں بھولوں گا۔" میں نے اٹھتے ہوئے کہا۔ "تم نے واقعی میری ہر مشکل آسان کر دی ہے۔ اس دور میں کون کسی کا اتنا خیال کرتا ہے؟"

"تم خوش نہیں، ابھی بیٹھ جاؤ!" زوران نے میرے شانے پر ہاتھ رکھتے ہوئے کہا۔ پھر وہ غزالہ اور سلطان شاہ سے مخاطب ہو گیا۔ "تم دونوں بھی بیچ میں آجاؤ۔ میں تمہیں تمہارے کمروں میں پہنچا دوں۔"

میری تقلید میں وہ دونوں جوتے اتارنے لگے۔ اسی اثنا میں ذوران نے قدیمی زبان میں کچھ کہا اور اس کی دو خادمائیں فوراً ہی اچھل کر ذوران کی مسند پر سوار ہو گئیں۔

غزالہ اور سلطان شاہ کے چڑھتے ہی زردریشیکل مسند یا بستر آہستگی کے ساتھ نیچے کی طرف حرکت کرنے لگا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے ہم سب کسی روشن کنوئیں میں اترتے جا رہے ہوں۔

"تم لوگوں کی خواب گاہیں اسی حویلی کی زیر زمین منزل پر ہوں گی۔" ذوران ہمیں بتانے لگا۔ "یہاں کھنڈوں کے علاوہ پرندہ بھی پر نہیں مار سکتا۔ تم لوگ باغ میں چہل قدمی کرنا چاہو تو عقبی زینے استعمال کر سکتے ہو۔ وہ براہ راست آموں کے باغ میں نکلتے ہیں۔"

"میں دس بار مر کر بھی تمہاری ان مہربانیوں کا شکریہ ادا نہیں کر سکتا۔" میں نے کہا۔

"یہ میری کوئی عنایت نہیں۔ بس یہ یاد رکھنا کہ تمہاری ساری آزادیاں اس حویلی کی حدود میں ہیں۔ تم نے ٹکورا کو ساتھ لیے بغیر حویلی سے باہر نکلنا چاہا تو بری طرح مارے جاؤ گے۔ اس کے بعد تمہیں زندہ ہونے اور مجھ سے معذرت کرنے کا موقع نہیں مل سکے گا۔ میرے مسلح محافظ جان دے دیتے ہیں لیکن میرے احکام کی خلاف ورزی نہیں ہونے دیتے۔ وہ آسیبوں کی طرح اس حویلی کے چپے چپے پر موجود اور نگراں رہتے ہیں۔"

اچانک وہ روبیکل مسند ایک خفیف سے جھٹکے سے رک گئی۔ ذوران کی ایک خادمہ نے پھرتی سے میرا بازو تھام لیا اور دوسری اسی سرعت کے ساتھ سلطان شاہ کی طرف متوجہ ہو گئی۔

مسند کے ایک رخ پر بڑا سا روشن دروازہ نظر آ رہا تھا۔ ذوران نے اس کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا "اس طرف تمہاری خواب گاہیں ہیں۔ تم تینوں آرام کرو۔ اب کل صبح ملاقات ہو گی۔ شب بخیر!"

ہم تینوں نے جھک کر مشرقی انداز میں ذوران کا شکریہ ادا کیا اور اس کنوئیں سے نکاسی کے روشن راستے کی طرف بڑھ گئے۔ ذوران کی دونوں خادمائیں ہمارے ساتھ تھیں۔

میرے لیے وہ تجربہ انتہائی حیران کن تھا۔ ذوران کی حویلی میں روایتی آرام و آسائش کے ساتھ ہی جدید ترین سہولتوں کی بھی فراوانی معلوم ہوتی تھی۔ مسند کو نچلی منزل تک لے جانے کے لیے کسی نے کوئی سوئچ وغیرہ نہیں دبایا تھا۔ شاید اس کے لیے ذوران یا اس کی کسی خادمہ نے کوئی ریموٹ کنٹرول استعمال کیا تھا۔

مسند کے ساتھ کسی بھی قسم کے آہنی رستے وغیرہ منسلک نہیں تھے۔ اس لیے یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ فرش کا وہ حصہ کسی طاقتور جیک پر نصب تھا۔ ایسے جیک بالعموم رغبو کی معمولی اقسام، کاروں کی سروس کے وقت انہیں اوپر اٹھا کر دھونے میں عام طور پر استعمال ہوتی ہیں۔

ہم پانچوں کے باہر نکلتے ہی ذوران کی مسند کوئی آواز پیدا کیے بغیر اوپر اٹھتی چلی گئی اور وہ راستہ غائب ہو گیا۔

نکاسی کے راستے سے آگے ایک کشادہ راہداری تھی جو ذوران کی حویلی کی رنگین یاترشوں کے مقابلے میں تنگ نظر آتی تھی۔ اس راہداری میں دونوں طرف ایک ایک دروازہ تھا۔ ہمیں لانے والی لڑکیوں نے بیک وقت وہ دونوں دروازے کھول دیے۔ میں گرمجوشی کے ساتھ غزالہ کا ہاتھ تھام کر ایک دروازے میں داخل ہو گیا۔

"ہر طرف چپے کی فراوانی نظر آ رہی ہے۔" سلطان شاہ نے اس حسین خواب گاہ میں قدم رکھتے ہی، خود کلامی کے انداز میں کہا۔ "کم سے کم کوئی چیز دیکھنے میں نہیں آ رہی۔"

ہمیں لانے والی ایک لڑکی نے بڑھ کر خواب گاہ کا عقبی دروازہ کھول کر قدیمی زبان میں کچھ بولنا شروع کر دیا۔ اس کی بات ہم میں سے کسی کی سمجھ میں نہیں آئی لیکن آگے جانے سے معلوم ہوا کہ اس دروازے سے باہر ایک عمودی سرنگ تھی جس میں لوہے کا گردشی زینہ اوپر جا رہا تھا۔ دوسری خواب گاہ میں بھی ویسا ہی بندوبست تھا۔

اپنی دانست میں ہمیں سب کچھ سمجھانے کے بعد دونوں لڑکیاں اسی زینے سے اوپر چلی گئیں۔

"خدا کا شکر ہے کہ میں تمہیں آزاد اور خوش و خرم دیکھ رہا ہوں۔" میں نے غزالہ کو اپنی نگاہوں میں سموتے ہوئے کہا اور وہ شرماتی ہوئی بستر پر جا بیٹھی۔ اسے ڈر رہا ہو گا کہ میں جذبات سے مغلوب ہو کر کوئی حرکت ہی نہ کر بیٹھوں۔

"تم یہاں کب آئے اور ذوران تک رسائی کیسے حاصل کر لی؟" سلطان شاہ نے مسکراتے ہوئے سوال کیا "وہ بہت زیادہ برہم تھا۔ غنیمت یہ ہوا کہ اس نے ہمیں مروانے کا فیصلہ نہیں کیا۔ اس کا سامنا ہوتے ہی میرے فرشتے کوچ کر گئے تھے۔"

غزالہ نے مسکراتے ہوئے اپنے ہونٹوں پر شہادت کی انگلی رکھ کر ہمیں خاموش رہنے کا اشارہ کیا پھر ایک گوشے میں تپائی پر پڑے ہوئے پیڈ پر کچھ لکھنے لگی۔

ہم دونوں ہی اس کے سر پر پہنچ گئے "ذوران کی حویلی کا ہر حصہ ٹیپ کیا ہوا ہے۔ یہاں بات کرنے میں احتیاط سے کام لو۔ باہر نکل چلو تو بہتر رہے گا۔" اس نے لکھا اور میں اس کی دانش مندی کا

قائل ہو گیا۔

غزالہ سے میری ملاقات کافی عرصہ بعد ہوئی تھی اس لیے ہم تینوں کچھ دیر تک وہیں بیٹھے باتیں کرتے رہے۔ اس دوران ہم کسی نازک پہلو پر بات کرنے سے گریز کرتے رہے۔ بیشتر موضوع زوران کے مزاج کے گرد گھوم رہا تھا۔ سلطان شاہ نے اس موقع سے فائدہ اٹھاتے ہوئے زوران کی بہت زیادہ تعریف کی کہ اس نے آخر کار مجھے اور غزالہ کو شادی کے رشتے میں باندھنے کا بندوبست کر ہی لیا تھا۔ اس کے فرشتوں کو بھی اندازہ نہیں تھا کہ میں کس مشکل صورتِ حال سے دوچار ہو گیا تھا۔

غزالہ نے زوران کے سامنے باغ میں ٹہلنے کی بات کی تو میں بری طرح چونکا تھا لیکن غزالہ کی تحریر پڑھنے کے بعد معاملہ پوری طرح میری سمجھ میں آ گیا تھا اس لیے میرے اشارے پر غزالہ نے زوران کے باغات کی تعریف کرتے ہوئے وہاں چلنے کے لیے کہا اور ہم تینوں اسی خواب گاہ سے نکل گئے۔

چکردار زینے کا اختتام سات فٹ اونچی اور اتنی ہی چوڑی سرنگ پر ہوا۔ دوسری خواب گاہ کا زینہ بھی ایک سرے پر اسی سرنگ سے ملا ہوا تھا۔ دوسری جانب اس سرنگ کی لمبائی دو ڈھائی سو فٹ سے کسی طرح کم نہیں تھی۔ اختتام پر سیاہ رنگ کا بند چوبی دروازہ تھا۔ دروازے کے نیچے بولٹ گرا کر ہم نے دروازہ کھولا تو خود کو درختوں کے ایک گنجان کنج میں پایا جو سرنگ میں سے آنے والی روشنی میں منور ہو گیا تھا۔ پٹ بند کرتے ہی وہاں گھپ اندھیرا پھیل گیا البتہ کنج سے باہر باغ میں روشنی پھیلی ہوئی تھی جس کی مدد سے ہم کنج سے نکل آئے اور خود کو حویلی کے عقب میں پایا۔

زوران کی ان زیرِ زمین خواب گاہوں کا محلِ وقوع بہت پُراسرار سا تھا۔ وہاں سے نکاسی کے لیے سرنگوں والا راستہ تھا اگر اسے باہر سے مقفل کر دیا جاتا تو زوران کی اجازت کے بغیر کوئی باہر نہیں آ سکتا تھا۔ دوسرا راستہ جو مسند کے اوپر اٹھتے ہی خود بخود غائب ہو گیا تھا، دراصل کنوئیں کے رخ پر تھا جس میں زوران کی وسیع و عریض مسند جلتی تھی۔ اگر کوئی خود کار دروازہ توڑ کر کنوئیں تک رسائی حاصل کر بھی لیتا تو اس کے لیے باہر نکلنا ناممکنات میں سے تھا کیونکہ اس کا دہانہ ہر وقت مسند سے بند رہتا تھا۔

بعد از ایں رفتہ رفتہ میں ریاست کے دو زیرِ زمین خواب گاہ کا جب زوران کی عیاشی کا کھوکھلا مطلب معلوم ہوئی تھیں جہاں مکار کی نام نہاد شریف زادیاں زوران سے اپنے حسن و جمال کا خراج وصول کرنے کے لیے سرنگ کے راستے آتی تھیں۔ ان کی دلجوئی کے لیے زوران اپنی مسند کے ساتھ نیچے آتا ہو گا اور چند قدم چل کر ان کے پہلو میں ڈھیر ہو جاتا ہو گا۔

"زہرا بہت مکار اور ناقابلِ اعتبار ثابت ہوئی۔" کھلی فضا میں آتے ہی غزالہ کے دل کا غبار الفاظ کی صورت میں نکل گیا۔ "تم دیکھنا کس نے بہت برا وقت گزارا ہے۔ وہ مجھ سے تمہارے اور اسپیشل ٹاسک فورس کے بارے میں باز پرس کرتے رہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ وہ پاکستان کی سرزمین پر اپنے متعدد آدمی گنوا چکے ہیں۔ وہ ان کے بارے میں بھی پریشان ہیں۔ اس فہرست میں کلا سرکار اور کرنل مصباح پال کے علاوہ دوسرے نام میرے لیے اجنبی تھے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہی ہو۔ وہ کسی بھی اعتبار سے نارمل نہیں ہے۔ اس پر جنون اور غصے کے دورے پڑتے ہیں تو وہ اپنے ہوش و حواس کھو بیٹھتی ہے۔ نارمل ہونے کے بعد وہ خود اپنی حرکتوں پر پچھتاتی ہے۔ رہائی کے ایسے ہی دورے میں اس نے تمہیں بھاگنے کو لطیفہ سمجھا دیا تھا۔ آئندہ اس پر اعتبار کرنے کی غلطی نہ کرنا......"

"لیکن میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ جی ایچ کیو سے مجھے اچانک ہانگ کانگ کیسے روانہ کر دیا گیا؟ اس مرحلے پر انڈین سیکرٹ سروس کے اعلیٰ افسران میری سخت جانی سے نا جز آ کر فیصلہ کرنے کی آزمانے کا ارادہ کر بیٹھے تھے۔"

"مزے کی بات یہ ہے کہ یہ بھی دیریا کا کمال تھا۔" سلطان شاہ تیکھے لہجے میں بولا "تمہیں اسی کی کوششوں سے آزادی ملی ہے اور یہ زوران" اس کا منہ بولا باپ ہونے کے ساتھ ہی کا آئی مین بھی ہے۔"

"اس نے تمہاری رہائی کے لیے بہت بڑا کام کیا ہے۔ اسی کے ساتھ اس نے ایران سے آنے والی اسلحہ ساز و سامان کی ایک بھاری کھیپ کو تباہ کرنے کے...... امریکی منصوبے کو بھی خاک میں ملا دیا۔ مجھے خوشی ہے کہ ہم نے اس جیسی مجرم اور تخریب کار عورت سے بھی اپنی مرضی کے اہم کام لیے ہیں۔"

کچھ دیر تک ہم غزالہ کے کٹھن تجربات اور دیریا کے سیماب صفت کردار پر گفتگو کرتے رہے پھر غزالہ نے چونکتے ہوئے سوال کیا "ہاں" زوران شادی کے بارے میں کیا بکواس کر رہا تھا؟"

"تو اب تم بھی شادی کو بکواس قرار دے رہی ہو!" سلطان شاہ دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام کر کراہا۔

"زوران کے سامنے یہ خیال رکھنا کہ میں حرام چیزوں سے مکمل اجتناب کرتا ہوں جن میں شراب بھی شامل ہے۔" میں نے فوری خیال کے تحت ان دونوں کو آگاہ کرتے ہوئے اپنی بات جاری رکھی "وہ مجھے دوسری لڑکیوں کی پیشکش کر رہا تھا پھر بات مذہب اور حرام حلال کی طرف مڑ گئی اب وہ شادی کے بغیر تم کو میرے ساتھ نہیں جانے دے گا۔"

"کبھی نہ کبھی تو شادی ہونی ہی ہے۔ لیکن مکار میں زوران جیسے بدمعاش کے زیرِ سایہ شادی کی کیا تک ہے؟ اس نے تمہیں پھانس لیا ہے تو میں صاف انکار کر دوں گی۔"

"ایسی حماقت نہ کرنا۔" میں نے جلدی سے کہا "تم اس کی غصہ ور طبیعت سے اچھی طرح واقف ہو چکی ہو۔ وہ ضد میں آ گیا تو تم اسی حویلی میں بوڑھی ہو جاؤ گی۔"

"تو کیا تم اس مضحکہ خیز مذاق کے لیے تیار ہو؟" غزالہ نے تنک کر پوچھا۔

"میرا بس چلے تو میں ابھی یہاں سے بھاگ جاؤں۔ پر سوں مافیا کا ڈان 'نیشی کاؤ' یہاں آرہا ہے۔ یہ شادی اسی کی موجودگی میں ایک بہت بڑے جشن میں ہوگی۔ یہ ڈون کی طرف سے میرے لیے انعام ہوگا۔"

ان دونوں کے لیے وہ باتیں ناقابلِ فہم تھیں۔ میں اختصار کے ساتھ انھیں پورے حالات سے آگاہ کرتا چلا گیا اور ان کے چہروں پر بھی فکر کے سائے پھیلتے چلے گئے۔

"تم نے یہ ہیرے ڈون کو دے کر بہت بڑی حماقت کی ہے۔" میری کہانی ختم ہونے پر سلطان شاہ نے جارحانہ انداز میں سر جھٹکتے ہوئے کہا "ہیرے گول کر کے تم اسے بڑی رقم کی پیشکش بھی کر سکتے تھے۔"

"اس کی حویلی میں رہنے کے بعد تمھیں اندازہ ہو جانا چاہیے کہ ڈون کے لیے پیسہ بے وقعت ہے۔ ہیروں کی وجہ سے اس نے مجھے فوری طور پر اپنا دوست بنا لیا ورنہ وہ ویرا کے علاوہ کسی اور سے بات کرنے کا روادار نہیں تھا۔ پھر بعد کے واقعات نے بھی ثابت کر دیا کہ میرا فیصلہ درست تھا۔ وان لن ایک گھنٹے سے بھی کم مدت میں میرا کھوج نکال کر 'جشنو کلب' پہنچ گیا تھا۔ اگر میں اس وقت ڈون کی پناہ میں آیا ہوا نہ ہوتا تو وان لن کو مار کر اتنی آسانی سے نکلنا ممکن نہ ہوتا۔ وان لن کے قتل کی خبر پھیلتے ہی ڈون کے شکاری کتے میری تلاش میں پھیل جاتے اور مجھ پر ہیروں کی چوری کا الزام آجاتا۔ میں نے فوری ہی اندازہ لگا لیا تھا کہ ہیرے ہر حال میں ڈون ہی کے قبضے میں جائیں گے۔ اس لیے میں اپنی طرف سے اور ہیروں کا تحفہ دے کر کیوں نہ اسے اپنے احسان سے زیرِ بار کر دوں۔ یہ دیگر بات ہے کہ میری اپنی مجبوریوں کی وجہ سے ڈون کی مہربانیاں میرے لیے عذاب بنتی نظر آرہی ہیں۔ ہمیں مل کر اس صورتِ حال کا کوئی توڑ تلاش کرنا ہوگا۔"

"سوال یہ ہے کہ ڈان نیشی کاؤ کب مکاؤ پہنچنے والا ہے؟" غزالہ معاملے کی سنگینی کو پوری طرح سمجھ گئی تھی۔

"تقریب کے دوران ہی ڈون کا ایلچی کا پیغام لے کر آئے گا اور وہ آتے ہی مجھے اسٹیج پر دیکھ کر بھڑک جائے گا۔"

"ہم سہرے سے تمھارا چہرہ چھپا دیں گے۔" سلطان شاہ دور کی کوڑی لایا "ڈون کو بتا دیا جائے گا کہ ایسا کرنا ہماری اہم رسوم میں شامل ہے۔ وہ ہر بات میں اپنی مرضی مسلط نہیں کرے گا۔"

"نہیں، یہ بات وہیں ختم نہیں ہوگی۔ نیشی کاؤ ڈیلی کے معاملے میں ڈون کو ثالث بنانے کا ارادہ لے کر آرہا ہے تاکہ وہ بھی لائیڈ کو اپنے اثر و رسوخ سے قائل کر سکے۔ ان دونوں میں مذاکرات کا آغاز ہونے پر کوئی بھی بات پوشیدہ نہیں رہ سکے گی۔" غزالہ نے سلطان شاہ کو سمجھاتے ہوئے کہا "اس خطرے کا واحد اور بہترین حل یہ ہے کہ نیشی کاؤ کی آمد سے پہلے ہم کسی نہ کسی طرح یہاں سے نکل جائیں ورنہ بے موت مارے جائیں گے۔"

"اگر ہمیں یہاں سے نکلنے کا بندوبست ہو جائے تو میں پاکستان جا کر نیشی کاؤ کو ختم کرنے کی کوشش کر سکتا ہوں۔ وہ ڈیلی کا پر میں سوار ہونے سے پہلے مار دیا جائے تو یہ کہانی اسی کے ساتھ دفن ہو جائے گی۔" سلطان شاہ نے کہا۔

ہم بہت دیر تک درختوں کے سائے میں اور گھاس کے سرسبز قطعات پر ٹہلتے رہے۔ ڈون کے باغ میں روشنی کے لیے کافی کھمبے نصب تھے لیکن اس وقت اکا دکا بلب ہی روشن تھے جن کی وجہ سے دھندلی روشنی پھیلی ہوئی تھی۔ اپنے مسکن پر واپس لوٹتے ہوئے ہم نے اس سرنگ کا سراغ لگانے کی کوشش کی جو ڈون کی زیرِ زمین خواب گاہوں کو اس باغ سے ملاتی تھی لیکن سرنگ کے دہانے پر اس کی کوئی علامت نظر نہیں آئی۔ البتہ اس کے دہانے کے عقب میں پھولوں سے لدا ہوا ایک اونچا اور وسیع ٹیلہ موجود تھا جو بظاہر باغ کی منصوبہ بندی کا ایک حصہ معلوم ہوتا تھا لیکن درحقیقت وہ ٹیلہ سرنگ کے بالائے زمین حصے کو چھپائے ہوئے تھا۔

اس دوران میں مجھے غزالہ کی پوری کہانی کا علم ہو چکا تھا جس کی روشنی میں سرحد پار بیٹھے ہوئے منصوبہ سازوں کے فریبی ذہنوں کو پڑھنا آسان تھا لیکن وہ سب بعد کی باتیں تھیں۔ ہمارے لیے اہم ترین اور فوری مسئلہ اس حسین زندان سے فرار کا تھا جہاں میری اور غزالہ کی شادی کا کھیل رچانے کا نادر شاہی فرمان جاری کیا جا چکا تھا۔

ہم لوگ اپنی رہائی کے مختلف امکانات پر غور کرتے اور فوری انھیں مسترد کرتے رہے۔

پھر اچانک ہی ایک نرم اور مترنم آواز سن کر ہم تینوں بری طرح چونک پڑے۔ چینی لب و لہجے میں کسی عورت نے مجھے ڈیلی کے نام سے پکارا تھا۔ وہ آواز شواسے کے علاوہ کسی اور کی نہیں ہو سکتی تھی۔

ہمارے پلٹتے ہی وہ درختوں کے نیم تاریک کنج سے باہر آگئی۔ وہ ایک عام سی، پست قد اور زرد رو چینی عورت تھی جس نے سنہرے فریم والی عینک لگائی ہوئی تھی۔

"ڈیلی! میرا نام شواسے ہے۔" اس نے مسکراتے ہوئے چینی تلفظ میں انگریزی میں کہا "میں طویل انتظار سے اکتا کر باہر آئی ہوں۔ معلوم ہوتا ہے کہ تمھیں ڈون کا باغ بہت پسند آیا ہے۔"

"تمھیں ہماری کیا ضرورت پیش آگئی؟" میں نے اس کی طرف بڑھ کر بے تکلفی سے پوچھا۔

"ڈون کی حویلی میں انگریزی بولنے اور سمجھنے والوں کی تعداد بہت کم ہے۔ میں تمھیں بتانے آئی تھی کہ اپنی خورد و نوش کی اور دیگر ضروریات کے لیے تمھیں کیا کرنا ہوگا......"

"ڈون کے لیے گانے بجانے والی لڑکیاں بھی انگریزی سے

نابلد ہیں؟" غزالہ نے طنزیہ انداز میں پوچھا۔

وہ طنز شوائے کے سر سے گزر گیا "میرے اور ژون کے علاوہ صرف ایک ایرانی مددگار انگریزی جانتا ہے۔"

"ایرانی؟" میں نے حیرت سے پوچھا "کیا نام ہے اس کا؟"

"چو سین" شوائے نے سنجیدگی سے کہا اور میری کھوپڑی چکرا کر رہ گئی۔ میں فارسی داں نہیں تھا لیکن اتنا ضرور سمجھ سکتا تھا کہ ایران میں چو سین جیسے عجوبے کی قسم کے نام نہیں ہو سکتے۔

"انگریزی میں تم یہ نام کس طرح لکھو گی۔۔۔؟" میں نے اصل نام کریدنے کی نیت سے پوچھا۔

"اسپیلنگ ایس اے آئی این" اس نے اٹک اٹک کر کہا۔

"چو سین۔۔۔ یہ کیوں پوچھا تم نے؟"

"چو سین نہیں اُسے حسین پڑھا جاتا ہے بی بی شوائے!" میں نے گہرا سانس لے کر کہا۔

وہ ہنس پڑی "اوہ یاد آیا۔ وہ بھی شروع میں یہی اصرار کرتا تھا۔ لیکن ہمارے حساب سے اسے چو سین ہی پڑھا جاتا ہے۔ اب وہ خود بھی برا نہیں مناتا۔ ہنس مکھ اور ملنسار آدمی ہے۔ تمہاری اس سے ضرور ملاقات ہوگی۔"

وہ ہمیں باتوں میں لگا کر سرنگ کے بیرونی دہانے کی طرف لے چلی۔ چاروں کے اندر داخل ہونے کے بعد جب وہ چوبی دروازے کے بولٹ لگا رہی تھی تو مجھے خیال آیا کہ باہر جاتے وقت ہمیں وہ دروازہ اندر سے بولٹ ملا تھا جب کہ اس سے قبل ژون کی دونوں خادمائیں بھی پیچ دار زینوں سے ہی گئی تھیں۔ اگر انہوں نے باغ میں کھلنے والا راستہ استعمال کیا ہوتا تو وہ ہمیں بولٹ نہ ملتا۔ اس کا مطلب تھا کہ اس سرنگ میں بھی کوئی خفیہ راستہ موجود تھا۔

"اس سرنگ سے نکاسی کا دوسرا راستہ کہاں ہے؟" میں نے شوائے کے ساتھ چلتے ہوئے سرسری لہجے میں پوچھا اور وہ چونک کر مجھے گھورنے لگی۔

"تمہیں اس راستے کا علم کیسے ہوا؟" اس نے اشتباہ آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"چونکنے یا بھڑکنے کی ضرورت نہیں۔" میں نے اسے پچکار کر کہا "ہم سے پہلے وہ لڑکیاں بھی ادھر آئی تھیں۔ باہر والا دروازہ ہم نے خود کھولا تھا۔ اگر وہ دونوں ہوا میں تحلیل نہیں ہو گئیں تو اس سرنگ سے نکاسی کا کوئی اور راستہ بھی ضرور رہا ہوگا جو ہمارے علم میں نہیں ہے۔"

"تم بات سے بات ملانے میں ماہر معلوم ہوتے ہو۔" وہ میرے جواب سے مطمئن ہوتے ہوئے بولی "ژون کے خاص ملازمین ہی ان پوشیدہ راستوں سے واقف ہیں۔ تمہیں اس بارے میں تجسس ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔"

"تم ملازموں کی بات کر رہی ہو لیکن میں نے ابھی تک یہاں کسی ملازم کو نہیں دیکھا۔" غزالہ نے قدم بڑھا کر شوائے کے قریب آتے ہوئے کہا "لیکن میں نے تو یہاں صرف ملازمائیں ہی دیکھی ہیں۔"

"ایک ہی بات ہے۔" شوائے کا جواب ترش تھا۔ "تمہیں شکر گزار رہنا چاہیے کہ ژون نے تمہیں اپنے ملازمین کے حوالے نہیں کیا۔ عورتوں کے حق میں وہ خاصے ناشائستہ ثابت ہوتے ہیں۔"

بات خطرناک رخ اختیار کر رہی تھی۔ میں نے فوراً دخل اندازی کر کے موضوع تبدیل کر دیا۔ ان ہی اضطراری کوششوں میں میں نے شوائے کے تعاون کا شکریہ ادا کرنا چاہا تو اس نے بوکھلا کر میرے منہ پر ہاتھ رکھ دیا۔ میری بے وقت کی راگنی پر اس کی آنکھوں میں خوف اتر آیا تھا۔ اگلے ہی لمحے وہ میرے سامنے دونوں ہاتھ جوڑے کھڑی تھی۔ میں نے تفہیمی انداز میں اپنا سر ہلایا اور ہم خاموشی کے ساتھ آگے بڑھنے لگے۔

خواب گاہ میں پہنچتے ہی شوائے نے بالکل وہی حرکت کی جو غزالہ نے کی تھی۔ غزالہ اپنا لکھا ہوا ورق تلف کر چکی تھی اس لیے شوائے نے اوپر والے سادہ ورق پر جلدی جلدی کچھ لکھا اور وہ پرچا میری طرف بڑھا دیا۔

"میں نے تم سے تاکیداً کہا تھا کہ میری ہمدردی یا حمایت کے بارے میں ایک لفظ بھی زبان پر نہ لانا کیونکہ مکاؤ میں دیواروں کے بھی کان ہوتے ہیں لیکن تم وہی ذکر لے بیٹھے۔ میں نے تمہارا کیا بگاڑا ہے جو تم میرے حق میں کانٹے بونے چاہ رہے ہو؟" پرچے کی تحریر کے ساتھ ہی شوائے کی آنکھوں میں التجا تھی۔

"میں معذرت خواہ ہوں۔" میں نے جواب لکھا "مجھے اندازہ نہیں تھا کہ تنہائی میں بات کرنی بھی خطرناک ہو سکتی ہے۔ تم بے فکر رہو آئندہ میں محتاط رہوں گا۔"

شوائے نے ہم دونوں کو کمرے میں موجود انٹرکام اور اس سے منسلک نمبروں کے بارے میں بتانا شروع کر دیا۔

○☆○

ژون بہت خود سر اور مشتعل مزاج فرد تھا اس لیے اس کی چھت کے نیچے محدود آزادیاں حاصل ہونے کے باوجود ہم میں سے کوئی بھی اپنی جگہ مطمئن نہیں تھا۔ ہر شخص کے دل میں اپنی سلامتی کے بارے میں ان جانا خوف جاگزیں تھا اور ذہن مسلسل اس لرزہ خیز صورت حال سے چھٹکارے کی فکر میں الجھے ہوئے تھے۔ اسی وجہ سے ہم نے ژون کی حویلی میں اپنی پہلی رات ایک ہی خواب گاہ میں بسر کی۔ وہ ژون کی پُر تکلف حویلی کی خواب گاہ تھی، اس لیے وہاں بستر کے علاوہ ایک کشادہ دیوان اور دو نرم صوفے بھی موجود تھے۔

وہ زیرِ زمین خواب گاہیں کسی مرکزی نظام کے تحت مکمل طور پر ائیر کنڈیشنڈ تھیں۔ اس لیے وہاں تازہ ہوا کی کمی کا کوئی احساس نہیں تھا لیکن قدرتی روشنی کا گزر نہ ہونے کی وجہ سے وہاں دن اور

رات کا احساس مفقود تھا۔ میں اپنی رسٹ واچ کے مطابق تین بجے بیدار ہو گیا لیکن اس خیال سے صوفے پر پڑا رہا کہ میری نقل و حرکت کی وجہ سے ان دونوں کی نیند خراب نہ ہو۔ وہ بھی بیزار سی تھی۔ میں کافی دیر تک پہلو بدلنے کے بعد جب دوبارہ نیند نہ آئی تو میں نے وقت گزاری کے لیے سگریٹ سلگا لی۔ نیم اندھیرے میں لائٹر کا شعلہ لپکتے ہی فزالہ بول پڑی۔

"تم جاگ رہے ہو؟" اس کی تحیر آمیز آواز میں نیند کا شائبہ تک نہیں تھا۔

"میں تو کافی دیر سے جاگ رہا ہوں۔ تمہاری نیند خراب ہونے کے خیال سے بلب روشن نہیں کیے تھے۔" میں صوفے پر اٹھ کر سیدھا بیٹھ گیا۔

"میں کافی دیر سے یہ تماشا دیکھ رہا ہوں کہ تم دونوں اپنی اپنی جگہوں پر کروٹیں بدل رہے ہو۔" دیوان کی طرف سے سلطان شاد کی آواز ابھری "میں منتظر تھا کہ تم دونوں اتبرسے بے تاب ہو کر کب ایک دوسرے کا رخ کرتے ہو۔ شاید میری موجودگی تمہارے لیے کباب میں ہڈی بنی ہوئی ہے۔"

"بے ہودگی کی ضرورت نہیں!" فزالہ کو اس تبصرے پر غصہ آگیا "اس قدر ذہنی تناؤ میں، میں ایک لمحے کے لیے بھی نہیں سو سکی اور تم کو مذاق سوجھ رہا ہے۔" اس کے ساتھ فزالہ نے بیڈ سوئچ دبا کر ایک فانوس روشن کر دیا۔

"ذہنی تناؤ غیر ضروری ہے، ڈارلنگ!" میں نے فزالہ کے تبصرے کو سنبھالتے ہوئے کہا "اب تم ذون کی قیدی نہیں، بلکہ مہمان ہو۔ تمہیں یہاں ہر طرح کا آرام حاصل ہے۔"

فزالہ سمجھ گئی کہ میں گفتگو سن لیے جانے کے امکان سے خائف تھا۔ اس نے بستر چھوڑتے ہوئے خوب صورتی سے بات بنا دی "اپنی جگہ کی اور بات ہوتی ہے۔ ہر رات ٹھکانا بدلنے سے چین نہیں ملتا۔"

ان خواب گاہوں کے غسل خانے ہزاروں خواب گاہوں سے زیادہ منور، کشادہ اور مزین تھے۔ جھلملاتی اونی سنہری نقش و نگار کے ساتھ دیواریں ٹائیلوں سے آراستہ تھیں، باتھ روم میں بھاپ کے ساتھ میں دیر تک باتھ ٹب میں پڑا رہا۔ کافی دیر بعد میں نہا دھو کر باہر نکلا تو پُرتکلف ناشتا میرا منتظر تھا۔

فزالہ اور سلطان شاد بیڈ اور بال چین سنبھالے، تحریری مذاکرات میں مصروف تھے۔

"ناشتے کی ٹرے بھی بیڈ روم کے بیچے سے لائی گئی ہے۔" فزالہ نے نوٹ لکھا "اس کا مطلب ہے کہ مسند والے کمرے کا راستہ صرف ذون کے استعمال میں رہتا ہے۔"

"راستوں کی فکر چھوڑ دو۔ ہم ذون کے آدمیوں کی آنکھوں میں دھول جھونک کر یہاں سے فرار نہیں ہو سکتے۔" میں نے اپنا جواب لکھا اور سلطان شاد کو آنکھ مارتے ہوئے بولا "گرم گرم ناشتا آگیا ہے تو انتظار کیوں کر رہے ہو؟ شروع ہو جاؤ۔ پھر ذرا باہر گھومنے نکلیں گے۔"

میں جب آنکھیں بند کرتی تھی، ذون کی محفل کا تصور دیکھ کر چونک اٹھتا تھا۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ ذون جیسا فیاض آدمی ان لڑکیوں کو کپڑے دینے میں کنجوسی کیوں کرتا ہے؟ ننگی عورت کا تصور تو ریشم، زربفت اور کمخواب میں لپٹی لبنانی حسیناؤں کا ہے۔ کپڑے اتار کر وہ اپنی انفرادیت کھو بیٹھتی ہیں۔" فزالہ بولی۔

میں نے اسے گھورا۔ اس نے سرہلا کر آنکھ سے اشارہ کیا جس کا مطلب تھا کہ وہ جان بوجھ کر اس متنازعہ موضوع پر بات کرنا چاہ رہی تھی۔ اس کا انداز ناقدانہ تھا اس لیے مجھ پر ذون کا دفاع لازم ہو گیا تھا۔

"مکاؤ چین میں نہیں ہے۔ اس پرتگیزی نو آبادی کا چلن چینیوں سے مختلف ہے اور اب تو چین میں بھی لڑکیاں جینز اور ویاٹ جیکٹ پہننے لگی ہیں۔ اس میں ذون کی کنجوسی سے زیادہ لڑکیوں کی پسند کا دخل ہے۔"

ناشتے کے ساتھ باتیں ہوتی رہیں پھر فزالہ اچانک ہی ہالینڈ سے چرائے گئے نادر ہیروں کا ذکر لے بیٹھی "تم ذون کے خیر خواہ ہو۔ اس کی خوشنودی بھی حاصل کرنا چاہتے تھے لیکن تم نے ساتوں ہیرے ذون کو دے کر اچھا نہیں کیا۔ وہ قیمتی ہیرے میرے بھی کام آ سکتے تھے۔"

میں بُری طرح چونکا مگر فزالہ کے ہونٹوں پر شرارت آمیز مسکراہٹ رقصاں تھی۔

"قسمت نے ساتھ دیا تو میں تمہیں دوسرے ہیروں سے لاد دوں گا۔ ان شاہی نوادرات پر ذون ہی کا حق تھا۔"

"دوسرے ہیرے دوسرے ہی کہلائیں گے۔ ان ساتوں ہیروں کی ایک تاریخ ہو گی۔ وہ ہالینڈ کی شہزادیوں اور ملکاؤں کی زینت بنے ہوں گے۔ دوسرے ہیرے پہننے سے فخر اور خوشی کا وہ احساس پیدا ہی نہیں ہو سکتا جو تاریخی نوادرات کے ذاتی استعمال سے ہوتا ہے۔" فزالہ بات کرتے ہوئے بدستور معنی خیز انداز میں مسکرائے جا رہی تھی۔

"قدیم ہیروں کے ساتھ اکثر المناک تاریخ وابستہ ہوتی ہے بعض ہیرے تو مستند طور پر منحوس قرار دیے گئے ہیں کہ ان کے ہر مالک کو دردناک اور غیر طبعی موت کا ذائقہ چکھنا پڑا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم نے وہ ساتوں منحوس ہیرے ذون کے سر منڈھ دیے ہیں؟"

"فزالہ!" میں نے بے بسی کے ساتھ اسے گھورا "کچھ خدا کا خوف کرو۔ تم میری تنگ ظرفی پر شبہ کر رہی ہو۔ ان ساتوں ہیروں کے بارے میں میری جملہ معلومات صفر کے برابر ہیں۔ ذون کو تمہاری اس زہر فشانی کی بھنک بھی مل گئی تو وہ مجھ سے بدظن ہو جائے گا۔ تم میرے ساتھ خود کو بھی مشکلات میں ڈال لو گی۔"

"ژدون کا رعب ایک آسیب کی طرح تمہارے دل و دماغ پر سوار ہے۔ میں خود بھی اسے قابلِ احترام سمجھتی ہوں لیکن اس کا یہ مطلب تو نہیں کہ ہم تنہائی میں بھی کھل کر بات نہیں کر سکتے۔"
غزالہ نے برا مان جانے والے انداز میں مجھ سے شکایت کی۔
"احترام مند دیکھ کے نہیں کیا جاتا۔ اصل احترام پس پشت ہی کیا جاتا ہے۔ مدبد کی بات والی ہر احتیاط صرف اور صرف خوف کا نتیجہ ہوتی ہے۔ میں ژدون سے خوف زدہ نہیں لیکن اس کی پُرشکوہ شخصیت سے مرعوب ضرور ہوں۔"
وہ گفتگو بھی ایک نرم و نازک موڑ لے کر ختم ہو گئی۔ پھر ہم تینوں باہر جانے کے لیے تیاریاں کرنے لگے۔
عین اسی وقت جب ہم روانگی کے لیے تیار تھے تو انٹرکام کی گھنٹی بج اٹھی۔ دوسری طرف ژدون بذاتِ خود موجود تھا اور خاصے خوشگوار موڈ میں تھا۔
"تم لوگ ناشتے سے فارغ ہو گئے ہو تو اوپر ہی آ جاؤ!" چند بزرگانہ اور رسمی فقروں کے بعد اس نے کہا۔
"لیکن ہم اوپر آنے کے راستے سے ناواقف ہیں۔" میں نے نرمی سے کہا "ہم سرنگ کے ذریعے تمہاری حویلی کے عقبی باغ میں پہنچ سکتے ہیں۔ ہمیں وہاں سے بلوا لو۔"
ژدون کی ہنسی کی کرنگ سے میرے کان جھنجھنا اٹھے، پھر وہ بولا "تم اسی جگہ ٹھہرو۔ شوائے یا چوسین میں سے کوئی تمہیں لینے آتا ہے۔ ان کمروں میں پڑے پڑے تم اکتا جاؤ گے۔"
میں نے اس کا شکریہ ادا کر کے انٹرکام کا رابطہ منقطع کر دیا۔
میری خواہش تھی کہ اس موقع پر ہمارا چوسین سے تعارف ہو جاتا لیکن ایک بار پھر مس شوائے ہی ہمارے نیچے پہنچ گئی۔ اس نے اپنے چہرے کو جاذبِ نظر بنانے کے لیے خاصے جتن کیے ہوئے تھے لیکن مجھے اس کا زرد چہرہ متورم نظر آ رہا تھا۔ وہ ہمیں لے کر عقبی زینے کی طرف بڑھی تو میں نے اسے ٹوک دیا کہ باغ تک پہنچنے کے لیے ہمیں اس کی رہنمائی کی کوئی ضرورت نہیں تھی۔ میری بات پر پہلے وہ مسکرائی پھر حوکر بولی "تم باغ میں نہیں" بلکہ براہِ راست حویلی میں جاؤ گے۔"
"اس کا مطلب ہے کہ وہ راستہ ہمارے لیے خفیہ نہیں رہے گا؟" میں نے الجھتے ہوئے لہجے میں پوچھا۔
"دیکھتے جاؤ" اس نے اختصار کے ساتھ کہا "تم بہت خوش نصیب ہو کہ ژدون تم پر مہربان ہے۔"
زینوں کے اختتام پر ہم افقی سرنگ میں داخل ہوئے تو شوائے باغ والے نکاس کے بجائے مخالف سمت میں چل دی جدھر دوسری خواب گاہ کا عقبی زینہ سرنگ میں ملتا تھا۔ اس طوالت کے تقریباً وسط میں شوائے ایک جگہ رک کر دیوار کی طرف گھومی، پھر اس نے پھرتی کے ساتھ اپنے بالوں کے گریبان میں سے چھوٹی سی سیاہ ڈبیا نکال کر اس پر لگا ہوا سبز بٹن دبایا۔ فوراً ہی دیوار کا ایک چوکور حصہ بغیر دیوار سے الگ ہو کے پیچھے کھسکنے لگا۔ اس خلا کے پار ایک ڈھلان دار راستہ آگے اوپر کی طرف جاتا ہوا نظر آ رہا تھا۔
شوائے سب سے آخر میں اس ذیلی سرنگ میں داخل ہوئی۔ اس نے اسی ڈبیا میں لگا ہوا سرخ بٹن دبایا اور چند ثانیوں میں دیوار کا وہ حصہ اپنی جگہ پر واپس آ گیا۔ وہ سارا کام اس قدر مہارت اور فن کاری کے ساتھ کیا گیا تھا کہ راستہ بند ہو جانے کے بعد دیوار پر جوڑ کا سراغ لگانا ناممکن ہو کر رہ گیا تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے کشادہ ذیلی سرنگ ایک سپاٹ دیوار پر آ کر بند ہو گئی ہو۔ اس ذیلی سرنگ کی چوڑائی کسی بھی طرح دس فٹ سے کم نہیں تھی جبکہ دونوں سرنگوں کو ملانے والا خفیہ راستہ زیادہ سے زیادہ چار فٹ چوڑا رہا ہوگا۔ اس راستے کی تعمیر میں یہ خیال رکھا گیا تھا کہ کوئی ہنگامی ضرورت پیش آنے پر ژدون جیسے تن و توش والے فرد کو وہاں سے گزرنے میں کوئی دشواری نہ ہو۔ شوائے ہمیں لے کر آگے چل پڑی۔
وہ راستہ طے کرتے ہوئے اندازہ ہوا کہ ڈھلان بہت زیادہ تھی۔ کچھ دور چلنے کے بعد پھر ایک دروازہ تھا۔ میرا خیال تھا کہ ژدون ہمیں اسی مسند پر براجمان ملے گا جہاں پچھلی رات اس سے ہماری ملاقات ہوئی تھی لیکن شوائے اس خفیہ راستے سے نکلنے کے بعد ایک موڑ گھوم کر ہمیں ایک بہت اونچے اور عظیم الشان کمرے میں لے گئی جو کسی سربراہِ مملکت کے ملاقاتی کمرے کی طرح سجا ہوا تھا۔ وہاں پڑے ہوئے تمام صوفے غیر معمولی طور پر بڑے تھے۔ ان کی پشت گاہیں بھی بلند تھیں۔ ژدون اس کمرے کے دور افتادہ حصے میں ایک صوفے میں دھنسا ہوا تھا۔ اس کے آس پاس تین صوفے اور پستہ قامت چینی مؤدب بیٹھے ہوئے تھے۔ ان میں سے ایک کی کھوپڑی بالکل چکنی اور شفاف تھی۔ ژدون کے بدن پر سفید رنگ کا ڈھیلا ڈھالا لباس تھا جب کہ وہ تینوں چینی شوخ پھولدار قمیصوں اور پتلونوں میں ملبوس تھے۔
ہمارے داخل ہوتے ہی ژدون نے اونچی آواز میں جلدی جلدی ان تینوں سے کچھ کہنا شروع کیا۔ وہ تینوں پورے انہماک کے ساتھ ژدون کی طرف جھک کر سر ہلاتے رہے۔ ژدون کے خاموش ہونے پر وہ اپنی جگہوں سے اٹھے، رکوع کی حالت میں ژدون کی طرف جھکے پھر واپس چل دیے۔
ہمارے سامنے رک کر ان تینوں نے بغور ہمارا جائزہ لیا، زرد دانت نمایاں کر کے مس شوائے کو اپنی دوستانہ مسکراہٹوں سے نوازا اور پھر آگے نکلتے چلے گئے۔
ہمارے پہنچتے ہی ژدون نے اپنی جگہ چھوڑے بغیر نہایت خوش دلی سے ہمارا استقبال کیا پھر ہمارے ساتھ ہی مس شوائے کو بھی وہیں صوفوں پر بٹھا لیا۔
اس نے بتایا کہ ہم لوگوں پر سے نقل و حرکت کی پابندی فوری طور پر ختم کر دی گئی تھی لیکن سکارز میں بظاہر سکون ہونے کے باوجود

تھا مخدوش تھی کیونکہ دران لین کی یکایک گمشدگی کی وجہ سے اس کے حامیوں میں کھلبلی مچ گئی تھی۔ وہ لوگ اپنی جانیں بچانے کے لیے مین لینڈ چائنا اور دوسرے علاقوں کی طرف فرار ہونے کی کوششوں میں لگے ہوئے تھے جب کہ ژرون کے کارندے ان کے پیچھے لگے ہوئے تھے۔ ژرون نے دران لین کے سات اہم ترین کارکنوں کے قتل کا فرمان جاری کر دیا تھا۔ رات بھر میں ان میں سے صرف دو ذبح کیے جا سکے تھے' بقیہ پانچ کی تلاش جاری تھی۔ ژرون کا خیال تھا کہ ہم لوگ ان بھگوڑے مجرموں کی کسی انتقامی کارروائی کا نشانہ بن سکتے تھے' اس لیے یہ ضروری تھا کہ ہم شہر میں جانے کے لیے مس ثروانے کو اپنے ساتھ رکھیں تاکہ وہ خطرناک مقامات کی پہلے نشاندہی کر کے ہمیں وہاں جانے سے روک سکے۔ اس نے غزالہ کو ساتھ لے جانے کی پابندی یکسر ختم کر دی تھی۔

اس نرمی پر غزالہ نے بہت بھرپور انداز میں ژرون کا شکریہ ادا کیا تو اس کی رنگین ہوتی آنکھیں غزالہ کے چہرے پر مرکوز ہو کر رہ گئیں۔

"مجھے معلوم ہے کہ تمہیں سات ہیروں کے چلے جانے کا قلق ہے۔" غزالہ کے خاموش ہو جانے پر ژرون نے مبہم مسکراہٹ کے ساتھ کہا "لیکن تم فکر نہ کرو۔ شادی کے تحائف میں ہیروں کے زیورات دیکھ کر تم دنگ رہ جاؤ گی۔"

غزالہ بھی دنیا بھر کی ٹھوکریں کھا کر بہت سمجھدار ہو گئی تھی۔ اس نے بوکھلانے کی اداکاری کرتے ہوئے کہا "معلوم ہوتا ہے کہ تم دلوں کی بات بھی جان لیتے ہو۔ میں صرف ایک آدھ ہیرا اپنے کسی زیور میں سجانا چاہتی تھی۔ ژی نے جو کچھ کیا' اچھا ہی کیا۔ مجھے کسی بات کا قلق نہیں ہے۔"

"مجھے سب معلوم ہے۔" ژرون نے بزرگانہ بے نیازی سے کہا۔ "اب تم لوگ جہاں جانا چاہو جا سکتے ہو۔"

اس گفتگو سے یہ بات ثابت ہو گئی تھی کہ ژرون کی حویلی میں واقعی نفیس اور حساس مائیکروفون لگے ہوئے تھے جن کے ذریعے حویلی کے ہر حصے میں ہونے والی گفتگو سنی اور ریکارڈ کی جاتی تھی اور اس انکشاف کا سہرا غزالہ کے سر جاتا تھا۔ اس نے نہایت ہوشیاری کے ساتھ مفروضہ ہیروں کے بارے میں بات چھیڑ کر ژرون کو اس کی گفتگو کا حوالہ دینے پر مجبور کر دیا تھا۔ اگر غزالہ نے مجھے بروقت ہوشیار نہ کیا ہوتا تو پچھلی رات کھل کر باتیں کر کے ہم نے ژرون کو اپنا دشمن بنا لیا ہوتا۔

ژرون کی حویلی کے پُرشکوہ احاطے سے باہر نکلنے تک ثروانے خاموشی کے ساتھ ہماری رہنمائی کرتی رہی لیکن عمارت سے نکل کر رکشے میں بیٹھتے ہی اس کی زبان چل پڑی۔ "تم لوگوں نے رات کو جن ہیروں کے بارے میں بات کی ہوگی۔ میں تم سے کہہ رہی تھی کہ ژرون سے کوئی بات چھپی نہیں رہتی۔"

"اول تو تمہارا یہ مفروضہ غلط ہے۔ دوم یہ کہ ہم نے کوئی بات نہ کی بھی ہوگی تو اپنی مادری زبان میں کی ہوگی۔ ژرون نے اسے کیسے سمجھ لیا ہوگا؟" میں نے اپنی الجھن دور کرنے کے لیے ذرا سے بحث شروع کر دی۔

"یہ کمپیوٹرائزڈ دور ہے۔ ژرون کی حویلی میں دو عدد ایسے کمپیوٹر ہیں جن میں دنیا کی ستائیس اہم زبانوں سے فوری ترجمے کی سہولت نصیب ہے۔ تمہاری زبان بھی ستائیس میں سے ایک رہی ہوگی۔ یہ کہاں کہاں بولی جاتی ہے؟"

"پاکستان کے علاوہ بھارت کے بڑے حصے میں یہی بول چال کی زبان ہے۔" میں نے کہا۔

"اوہ! ہندی تو ضرور اس پروگرام میں شامل ہے۔ اسی وجہ سے ژرون باخبر ہو گیا۔"

"ہندی نہیں' اسے اردو کہتے ہیں۔" میں نے اس کی تصحیح کرنے کی کوشش کی۔

"ایک ہی بات ہے۔" وہ بے پروائی کے ساتھ بولی "بول چال ایک ہی ہے لیکن دونوں ملکوں میں رسم الخط مختلف ہے اس سے مفہوم اور معنوں پر کوئی فرق نہیں پڑتا۔ پچھلی رات تم نے میری ہمدردی اور حمایت کا ذکر کر کے مجھے بھی مروانے کا بندوبست کر لیا تھا۔ میں ڈر کے رہتی ہوں کہ تم نے حویلی میں احتیاط نہ برتی تو مارے جاؤ گے۔ ژرون جب غصے میں بپھرتا ہے تو ہر شخص کی اگلی پچھلی خدمات اور قربانیوں تک کو بھلا بیٹھتا ہے۔"

"اور تم یہاں خوش ہو؟" میں نے اس کی دکھتی رگ پر ہاتھ رکھنے کی کوشش میں نرمی سے سوال کیا۔

ثروانے نے غور سے میری طرف دیکھا۔ اس کا چہرہ خوف سے مزید زرد ہو گیا تھا "میرا امتحان لے رہے ہو؟"

"امتحان سمجھ رہی ہو تو میری بات کا جواب دینے کی ضرورت نہیں' میں دل کی گہرائیوں سے تمہارا احسان مند ہوں۔ اگر تم نے مجھے روبینا کا پتا نہ دیا ہوتا تو میرے آج کے حالات بہت مختلف ہوتے۔"

"تو کیا تم نے اسے بھی کسی چکر میں پھانس لیا؟" اس نے بھڑک کر سوال کیا۔

"کوئی چکر نہیں۔ تم کیوں بھول رہی ہو کہ میری مکاؤ آمد کا بندوبست اسی نے کیا تھا۔" میں نے جواب دے کر ثروانے کو ٹال دیا لیکن یہ حقیقت تھی کہ روبینا نے میری کامیابی میں کلیدی کردار ادا کیا تھا۔ اس کے ذاتی مراسم کی وجہ سے مجھے گولڈن ڈریگن کے کپتان ریورجیانگ سے تعارف حاصل ہوا۔ ریورجیانگ سے گپ شپ کے نتیجے میں خوف زدہ روزینا بھی میری طرف متوجہ ہوئی اور میں اس کی پوری کہانی سننے کے بعد اس کے قبضے میں موجود نادر ہیرے حاصل کر کے ریورجیانگ کے ساتھ فرار ہو گیا۔ اگر گولڈن ڈریگن پر وہ خوش بختی میرا ساتھ نہ دیتی تو میں اتنی آسانی کے ساتھ ژرون اور غزالہ تک رسائی حاصل نہیں کر سکتا تھا۔

حویلی کی عمارت سے قدرے دور ایک احاطے میں زدان کی نئی نویلی گاڑیوں کا بیڑا پارک تھا۔ وہاں دو شخص صفائی اور گاڑیوں کی دیکھ بھال میں منہمک تھے۔ مس شوائے پر نظر پڑتے ہی ان کا نگراں اس کے پاس آگیا۔ ان دونوں نے سر جھکا کر ایک دوسرے کو خوش آمدید کہا۔ معلوم ہوتا تھا کہ چینیوں میں ہاتھ ملانے کا رواج نہیں ہے۔

شوائے نے گاڑیوں کے بارے میں ہماری رسمی جانچ چاہی لیکن ہم میں سے کوئی بھی ایسے گھمبیر موضوع پر اظہار خیال کے لیے آمادہ نہیں تھا۔ شوائے نے اپنے طور پر اس سے میاد مرسڈیز کی چابی لے لی۔

مرسڈیز انجن کے لگی ہوئی گیراج سے نکلی تو میں نے شوائے سے کہا "باہر جانے سے پہلے ہم وہ میدان بھی دیکھنا چاہیں گے جہاں کل جشن ہونے والا ہے۔"

"ارے ہاں۔ میں تم دونوں کو مبارکباد دینا تو بھول ہی گئی۔ زدان کل کے جشن میں تمہاری شادی کرا رہا ہے۔ کس قدر خوش نصیب ہو تم دونوں! تمہیں اس قدر اور ایسے ایسے بیش قیمت تحفے ملیں گے کہ تم ان ہی کو بیچ کر ساری عمر بے فکری سے گزار سکو گے۔"

"بے فکری کی زندگی گزارنے کے لیے پیسے کے علاوہ کچھ اور بھی لوازم ہوتے ہیں شوائے!" میں نے دوستانہ انداز میں اس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر کہا "میرا دل کہتا ہے شادی رچانے کے بعد ہم اپنے دوستوں اور عزیزوں کو منہ دکھانے کے قابل نہیں رہیں گے۔ زدان نے ہمیں سخت امتحان میں ڈال دیا ہے۔"

"زدان کوئی فیصلہ کر لے تو وہ کسی کی نہیں سنتا۔" شوائے اداسی کے ساتھ بولی "عام حالات میں وہ بہت ہمدرد اور نرم خو انسان ہے۔ ہماری ہر ضرورت پوری کرتا ہے۔ لیکن جب وہ من مانی پر اتر آتا ہے تو سب کچھ تہس نہس کر ڈالتا ہے۔ ایسے وقت میں ہم لوگ اس کے سائے سے بھی دور بھاگتے ہیں۔"

حویلی کے پھاٹک کے قریب والے میدان میں شوائے نے کار روک دی۔ وہاں متعدد ٹرک اور مشینیں وغیرہ موجود تھیں جن میں سے کچھ فعال تھیں۔ میدان میں بہت سے کارکن پھیلے ہوئے تھے۔ سرسبز لان سے آگے کچی زمین پر نرم ریت بچھانے کے ساتھ ہی آہنی شہتیر زمین میں گاڑے جا رہے تھے۔

شوائے نے ہمیں جو کچھ بتایا اس کے مطابق کچے میدان میں بیل فائٹنگ کے لیے بندوبست کیا جا رہا تھا۔ پھاٹک والے رخ پر بھینسے کی جالی والی گاڑی آنی تھی۔ بیل فائٹنگ کے میدان کے دونوں طرف مہمانوں کی نشستوں کا بندوبست کیا جانا تھا۔ اس کے تیسرے رخ پر گھاس کے میدان میں زدان کی مسند ہونی تھی۔ اس کے بیاں اہم غیر ملکی مہمانوں اور قریبی دوستوں کی میزیں بچھائی جانی تھیں۔ چوتھی سمت میں دلہن پھاٹک والے رخ پر کل پیچ کے علاوہ ساز بجانے والوں کا انتظام کیا جانا تھا اور یہ سب بندوبست وسیع

رقبے پر پھیلا تھا۔

"زدان کے مہمان کا ہیلی کاپٹر یہاں اترا تو بہت بڑا مقفل آ جائے گا۔" میں نے سرسری انداز میں کہا۔

"زدان کی مسند کے پیچھے لان پر ہی کنکریٹ کا ایک چھوٹا سا ہیلی پیڈ ہے۔ زدان کا دوست وہاں اترے گا اور گھاس پر بچھے ہوئے قالینوں پر چلتا ہوا زدان تک پہنچے گا۔" وہ اگلے روز کی تقریب کی منظر کشی کرتے ہوئے کچھ زیادہ ہی پرجوش نظر آنے لگی تھی "میرا خیال ہے کہ تم دونوں کو زدان اپنے قریب بٹھائے گا۔"

"اور میں کہاں جاؤں گا؟" سلطان شاد نے برجستہ سوال داغ دیا۔

"زدان تمہیں بھی عزت کی جگہ بٹھائے گا۔ شادی کے لیے کینٹون سے ایک مسلمان مولوی کو بلایا جا رہا ہے۔ تم لوگوں کی نشستوں کی ترتیب انہی کے مشورے کے مطابق رکھی جائے گی۔"

"اس تقریب میں تم کہاں رہو گی؟" میں نے پرخیال لہجے میں سوال کیا۔

"کل زدان کے ملازمین پر خاصا بھاری وقت گزرے گا۔ مہمانوں میں قیمتی شرابیں پانی کی طرح بہائی جائیں گی۔ ان کی ساقی گری ہم لوگوں کے ذمے ہوگی۔ کچھ مہمان پی کر بہکنے لگتے ہیں تو ہماری صورتوں میں ان کو اپنی ناکام محبتوں اور تصوراتی پریوں کے عکس نظر آنے لگتے ہیں اور ہمارے لیے مشکل پیدا ہو جاتی ہے۔"

میں آنے والے دن کا نقشہ اپنے ذہن میں جماتا ہوا واپس مرسڈیز کی طرف چل دیا۔

شوائے گاڑی چلاتے ہوئے بھی بار بار ہم لوگوں کی اس خوش قسمتی پر کہ زدان ہماری شادی کرا رہا تھا رشک کیے جا رہی تھی۔ لاکھ آزاد منش اور فراخ دل سہی لیکن وہ ایک عورت ہی تھی جو کسی گھنی اور درخت کی چھاؤں کے بغیر اپنی زندگی کے بیشتر برس ایک بے تکلف اور بے ثمر صحرا میں گزار چکی تھی۔ زدان کے مزاج کی رنگینی دیکھتے ہوئے یہ سمجھنا دشوار نہیں تھا کہ شب و روز کی محنت کے علاوہ شوائے اپنے عنفوان شباب میں زدان کے جنسی استحصال اور تلذذ کا نشانہ بھی بنتی رہی ہوگی۔ وہ ہمیشہ سے زدان کی وفادار رہی تھی لیکن اس کی زندگی اسی ڈگر پر چلی جا رہی تھی جب کہ شوائے کی نگاہ میں غزالہ پچھلی رات تک زدان کے قہر و عتاب میں آئی ہوئی ایک قیدی تھی لیکن اگلے دن زدان ہی اسے بیاہنے والا تھا۔

دن کے اجالے میں مکاؤ کا رنگ روپ بالکل پھیکا اور اجڑا اجڑا سا نظر آ رہا تھا۔ نہ وہ روشنیوں کا سیلاب تھا، نہ بازاروں اور تفریح گاہوں کی وہ بھیڑ ہجوم اور رنگ تھی جو میں نے پچھلی رات سرسری نظر میں دیکھی تھی۔ مجھے بے اختیار بازار حسن کی وہ ڈیرہ دار طوائفیں یاد آ گئیں جو دن کے اجالے میں بے روپ مکار اور بے شرم نظر آتی ہیں لیکن شام ڈھلتے ہی معصومیت و پرکاری کے لبادے میں بناؤ سنگھار کر کے گاہکوں کو پھانسنے کے لیے کھڑکیوں اور

چوبارہ ملا کہ آ کھڑی ہوئی ہے اور خریدار یکے بعد دیگرے ان کے دام میں پھنستے چلے جاتے ہیں۔ لوگ سچ ہی کہتے ہیں کہ مکاؤ صرف آسودہ حال جواریوں اور عیاشوں ہی کی جنت ہے ورنہ عام لوگوں کے لیے وہاں کوچہ نوردی کے علاوہ کچھ بھی نہیں ہے۔ وہ آتے ہیں اور رنگا رنگ تماشے دیکھ کر لوٹ جاتے ہیں۔

شوائے نے مکاؤ کے مرکزی بازار میں چائنا آرٹ امپوریم کے سامنے کار روک دی۔ فوراً ہی کہیں سے ٹریفک کا ایک سپاہی نمودار ہوا اور شوائے کی سمت مؤدب کھڑا ہو گیا۔ شاید ڈونان کی گاڑیاں پورے مکاؤ میں دور ہی سے پہچانی جاتی تھیں۔

شوائے ہم لوگوں کے ساتھ اطمینان سے مرسڈیز سے اتر گئی۔ اس نے چابی اگنیشن میں لگی چھوڑ دی تھی۔ وہ باوردی سپاہی انجن اسٹارٹ کر کے گاڑی پارکنگ لاٹ کی طرف لیتا چلا گیا۔

شوائے نے ہمیں دکانوں وغیرہ میں لے جانا چاہا لیکن میں نے انکار کر دیا۔ اس وقت میرا ذہن تیزی سے ساتھ کام کر رہا تھا اور میں پاکروں وغیرہ سے بھرے ہوئے ایسے کسی بازار میں گھسنا چاہ رہا تھا جہاں میں شوائے سے نظریں بچا کر اپنے کام کی کوئی چیز تلاش کر سکوں۔

شوائے کو غزالہ نے اپنے ساتھ الجھا لیا تھا۔ وہ موقع کی نزاکت اور شاید میری نیت بھانپ گئی تھی اس لیے وہ شوائے کے ساتھ آگے آگے چل رہی تھی۔ میں سلطان شاہ کے ساتھ قصداً پیچھے رہ گیا تھا۔

سلطان شاہ نے موقع ملتے ہی ایک بار پھر وہاں سے کھسک جانے اور ہانگ کانگ پہنچ کر ٹیبٹی کاؤ کو ٹھکانے لگانے کا خیال ظاہر کیا جسے میں نے سختی کے ساتھ مسترد کر دیا۔

"تم کل رات کو باغ میں بھی یہ بات کہہ چکے ہو۔ یہ سوچنا آسان ہے لیکن اس پر عمل کرنا قطعی ناممکن ہے۔" میں نے کہا۔ "ہانگ کانگ کے حکام غیر قانونی تارکین وطن سے عاجز آئے ہوئے ہیں۔ ہوائی اڈے پر پولیس اور امیگریشن کے سخت کنٹرول کی وجہ سے تم تارمک پر نہیں جا سکو گے پھر ٹیبٹی کاؤ بھی تنہا نہیں ہوگا۔ ڈونان کے آدمیوں کی بڑی تعداد اس کے استقبال کے لیے تیار ہوگی۔ وہ تمہاری تکا بوٹی کروا لیں گے۔"

"پھر بھی کوشش کر لینے میں کیا حرج ہے؟" سلطان شاہ نے اصرار کیا۔

"دیدہ و دانستہ موت کے منہ میں کودنے سے بہتر ہے کہ یہیں رہ کر کچھ کرنے کی کوشش کی جائے۔"

"لیکن کیا؟ یہاں رہ کر ہم کیا کر سکیں گے؟ ٹیبٹی کاؤ آئے گا اور ڈونان ہماری گردنوں میں طوق ڈلوا دے گا۔ ڈونان اور ٹیبٹی کاؤ کی ملاقات ہونے کے بعد ہم نہیں بچ سکیں گے۔" وہ جھلا کر بولا۔

اس وقت تک غزالہ شوائے کو باتوں میں لگا کر خاصی دور نکل گئی تھی۔ میں سلطان شاہ کا ہاتھ تھام کر اسے تقریباً گھسیٹتا ہوا قریب ترین دکان میں گھس گیا۔ وہ دکان زیادہ بڑی اور گہری نہیں تھی۔ وہاں ہر طرف بھانت بھانت کے ہیٹ ہی ہیٹ بکھرے ہوئے تھے۔ اپنی دکان میں دو غیر ملکیوں کو دیکھتے ہی ایک جوان سال سیلز گرل ہمارے سروں پر مسلط ہو گئی۔

"میں تمہاری کیا خدمت کر سکتی ہوں؟" اس نے ہماری راہ میں حائل ہو کر ٹوٹی پھوٹی انگریزی میں مسکراتے ہوئے سوال کیا۔ اس وقت تک ہم دونوں دروازے کے سامنے سے ہٹ کر اوٹ میں ہو چکے تھے۔

"مجھے اپنے بچے کے لیے کاؤ بوائے کٹ چاہیے۔" میں نے ہیٹوں کے ڈھیر دیکھتے ہوئے کہا۔

"کاؤ بوائے کٹ؟ یہ کیا ہوتی ہے؟" اس نے حیرت سے پوچھا۔

"تری لباس اور جھنیا جو میکسیکو کے لڑاکا گھڑسوار پہنتے ہیں۔ تم نے کسی نہ کسی ویسٹرن فلم میں ایسا لباس ضرور دیکھا ہوگا۔" میں نے اپنی گھبراہٹ پر قابو پاتے ہوئے وضاحت کی۔ سلطان شاہ نے ہوشیاری سے کام لیا اور مڑ کر الماریوں میں رکھے ہوئے سامان کے معائنے کے بہانے شیشوں میں سے باہر کی نگرانی کرنے لگا تاکہ شوائے ہمیں اپنے ساتھ نہ پا کر واپس لوٹے تو وہ مجھے ہوشیار کر سکے۔

"ایسا لباس نہیں ملے گا۔" میری وضاحت سن کر سیلز گرل کی مسکراہٹ مایوسی میں بدل گئی "ہم ہر قسم کے ہیٹ بیچتے ہیں۔ ویسے تمہیں اپنی مطلوبہ چیز مکاؤ میں نہیں ملے گی۔ ہانگ کانگ جاؤ تو وہاں تلاش کر لینا۔"

"مغربی نہ سہی تو کوئی مقامی لباس ہی دے دو۔" میں نے ہیٹوں کا ایک ہیٹ اٹھا کر اپنے سر پر جماتے ہوئے کہا "دس سال کے بچے کے لیے ایسا کوئی ہیٹ، جوڈو وغیرہ کا کوئی ڈھیلا ڈھالا لباس اور بلو پائپ وغیرہ۔" میں نے رٹتے رٹتے آخری وہ الفاظ کہے جن میں میرا اصل مقصد پنہاں تھا۔

"ہیٹ تو ٹھیک رہے گا۔" میری وضاحت پر وہ کھل اٹھی۔ "باقی چیزیں پچھلی گلی میں کھلونوں کی دکان سے مل جائیں گی۔ معلوم ہوتا ہے کہ تم اپنے بیٹے کے لیے مکاؤ کی کوئی سوغات لے جانا چاہتے ہو۔"

"بالکل، تم ٹھیک سمجھیں!" میں نے اس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر کہا "لباس نہ سہی تو بلو پائپ ہی سے کام چل جائے گا۔ وہ ایسی چیزوں کا بہت شوقین ہے۔"

"لیکن بلو پائپ خطرناک ہوتا ہے۔ اس کے ساتھ عام طور پر زہر میں بجھی ہوئی پتلی پتلی سوئیاں ہوتی ہیں جو ذرا سی پھونک سے بیس پچیس فٹ دور تک جاتی ہیں۔ لوگ انہیں موذی جانوروں کو ہلاک کرنے کے لیے خریدتے ہیں۔ کچھ سوئیاں اپنے شکار کو فوراً بے ہوش کرتی ہیں۔ تم ذرا کاؤنٹر سے اپنا مدعا ظاہر کرو گے تو وہ

تمہیں ایسی سوئیاں دے رہے گا جن کے اثر سے پورے بدن میں دس پندرہ منٹ تک خارش رہتی ہے پھر از خود نارمل ہو جاتا ہے۔ مذاق اور کھیل کے لیے یہی سوئیاں بے ضرر رہیں گی۔"

"تمہارا بہت شکریہ۔ ہیٹ کے کیا دام ہیں؟" میں نے سوال کیا۔

"آٹھ امریکی ڈالر!" اُس کا جواب سن کر میں اپنی جیب سے رقم نکال ہی رہا تھا کہ سلطان شاہ نے مجھے بتایا کہ شواے پوکھلائے ہوئے انداز میں غزالہ کے ساتھ واپس جاتی ہوئی نظر آئی تھی۔

میں نے دس ڈالر کا نوٹ لڑکی کو تھماتے ہوئے کہا "باقی دو ڈالر تم رکھ لو اور ہاں' یہ تو بتاؤ کہ آگے سے پچھلی گلی میں نکلنے کا کوئی راستہ بھی ہے؟ دراصل ہم ترتیب سے پورا بازار دیکھنا چاہتے ہیں۔"

"سیدھے جا کر بائیں طرف گلی میں اور پھر اگلے موڑ سے دوبارہ بائیں طرف مڑ کر تم پچھلی گلی میں پہنچ جاؤ گے۔" اس نے سکوں کا ہیٹ ایک تھیلی میں ڈال کر میرے حوالے کرتے ہوئے کہا اور میں تیزی سے دُکان سے نکل آیا۔ مجھے ڈر تھا کہ ہم دونوں کو سڑک پا فٹ پاتھ پر نہ پا کر شواے ہمیں دکانوں میں ڈھونڈنا نہ شروع کر دے۔

"تو تم نے بلو پائپ حاصل کرنے کے لیے یہ سارا بکھیڑا پھیلایا ہے!" سلطان شاہ بہت حیرت زدہ تھا "تم تو ہم گن ساتھ لائے ہو۔ وہ بلو پائپ سے زیادہ کارگر رہے گی۔ میں اپنی جان پر کھیل کر تمہیں کارڈ کرا دوں گا۔"

"میں جب تک بلو پائپ کی ساخت نہ دیکھ لوں' کچھ نہیں کہہ سکتا۔ اس بارے میں میرا ذہن صاف نہیں ہے لیکن ہم گن بالکل ہی خارج از امکان ہے۔ اوّل تو فائر ہوتے ہی تمہیں دیکھ لیا جائے گا۔ بالفرض وہ سب اندھے بھی ہو گئے تو ڈون' مینجی کارڈ کی لاش دیکھتے ہی سمجھ جائے گا کہ اس کے دوست کو ہم گن کا نشانہ بنایا گیا ہے اور بات فی الفور جی تائیڈ تک پہنچ جائے گی۔ ڈون جانتا چاہے گا کہ مکاؤ میں اس کے علاوہ اور کون ہم گن کا مالک پیدا ہو گیا ہے اور ہم بازی ہار جائیں گے۔ مکاؤ میں ہم گن ہمارے لیے شجر ممنوعہ بن چکی ہے۔ بلو پائپ کارآمد نظر آیا تو اسے تم ہی چلاؤ گے مجھے تو دلہا بنا کر باندھ دیا جائے گا۔"

اس وقت واپسی کے بجائے' آگے کا راستہ صاف اور محفوظ تھا اس لیے ہم دونوں تیزی سے اسی طرف چل دیے۔ مجھے بازار سے خاک دلچسپی نہیں تھی۔ میں شواے کی نظروں میں آنے سے پہلے' جلد از جلد بلو پائپ خریدنا چاہتا تھا تاکہ مقامی ڈنڈار کے لیے مقامی ہتھیار رکھنے میں آسکے۔

ہم دونوں لمبے لمبے ڈگ بھرتے ہوئے' آگے سے گھوم کر تنگی گلی میں داخل ہوئے اور چند ہی منٹ میں مطلوبہ دُکان پر پہنچ گئے۔ وہ بڑی دُکان تھی ہم دونوں اندر پہنچنے کے بعد بے پروایانہ انداز میں چیزوں کا جائزہ لیتے رہے۔ ہانگ کانگ کی طرح یہاں بھی چینیوں کے مستحب بادشاہوں کے شرمناک مجسموں کی بہتات تھی۔ ہم نے غیر ضروری طور پر چند اشیا منتخب کیں پھر ہم اس منقفل شوکیس کے سامنے رک گیا جس میں متعدد نلکیاں' سگریٹیں اور لمبی لمبی' باریک سوئیوں کے پیکٹ رکھے ہوئے تھے۔

"یہ بلو پائپ ہیں۔ عام اور روایتی شکل سے لے کر یہ سگریٹ اور بانسریوں میں بھی پوشیدہ ہیں کہ تم ان میں اپنی پسند کی چار سوئیاں استعمال کر سکتے ہو۔" مجھے اس شوکیس کی طرف متوجہ پاتے ہی دُکاندار کی زبان چل پڑی اور اس نے قفل کھول کر بلو پائپ میرے سامنے ڈھیر کر دیے۔

میرے استفسار پر اُس نے چند بلو پائپ استعمال کر کے دکھائے' اس مظاہرے میں اس نے سب بے ضرر سادہ سوئیاں استعمال کیں جو پھونک مارتے ہی' ہوا میں تیرتی ہوئی' چوبی نشانوں میں پیوست ہو گئیں۔ وہ سوئیاں اس قدر سخت اور لچک دار تھیں کہ ان کی باریکی کے باوجود انہیں موڑنا آسان نہیں تھا۔

میرے ذہن پر شواے کا خوف سوار تھا۔ اس لیے میں نے عجلت میں چار مختلف بلو پائپ اور چاروں قسم کی سوئیوں کا ایک ایک پیکٹ خرید لیا۔ میں نے یہ خیال رکھا تھا کہ میرے خریدے گئے کسی بلو پائپ کی لمبائی چھ انچ سے زیادہ نہ ہو تاکہ اسے آسانی کے ساتھ ہتھیلی میں چھپایا جا سکے۔

میں نے لندن سے کہہ رکھا تھا کہ میں شراب نوشی سے مکمل پرہیز کروں گا جب کہ میری وہ عادت اپنی جگہ برقرار تھی اس لیے اس دُکان کے ایک حصے میں بھانت بھانت کی مقامی' علاقائی اور غیر ملکی شرابوں کا ذخیرہ دیکھ کر میری طلب جاگ اٹھی اور میں نے بوتل یا آدھی بوتل کے بجائے بلیک لیبل کے چھ نپ خرید لیے۔ ان میں سہولت یہ تھی کہ چند گھونٹوں میں نپ اسکاچ معدے میں منتقل کرنے کے بعد' ننھی سی بوتل کو بہ آسانی کہیں بھی ٹھکانے لگایا جا سکتا تھا۔ میرا خیال تھا کہ واپسی سے پہلے میں موقع نکال کر سارے نپ خالی کر دوں گا۔

سیلز مین نے میری خریدی ہوئی اشیا بل سے ملحقہ کاؤنٹر پر رکھیں تو وہاں موجود چینی نے مسکرا کر کیش رجسٹر کے قفل میں چابی گھمانی چاہی لیکن اس کی کئی کوششیں بھی بار آور ثابت نہ ہوئیں تو وہ خفت اور پریشانی کے عالم میں اس پر جھک گیا۔

وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ میرے اعصاب پر تناؤ سوار ہوتا جا رہا تھا۔ جب کئی منٹ گزر گئے اور کیش رجسٹر نہ کھلا تو میں نے اس سے کہا کہ وہ حساب کر کے یوں ہی رقم لے لے اور بعد میں اسے بل میں جمع کر لے لیکن اس نے خندہ پیشانی سے بتایا کہ ایسا کرنا اسٹور کے اصول کے خلاف تھا۔

وقفہ طویل ہونے لگا تو میں نے اُس کی اجازت سے' ریڈیا کھڑے کھڑے اسکاچ کی ننھی ایک بوتل خالی کر کے ڈسٹ بن میں

بھٹکتی رہی۔ اس دوران میں دکان میں مزید کئی گاہکوں کا اضافہ ہو چکا تھا۔

آخر کار کیشیئر کو کامیابی ہوئی اور وہ میری خریدی ہوئی اشیاء کو تھیلیوں میں ڈال کر مشین پر ان کی قیمت کا اندراج کرنے میں مصروف ہو گیا۔ عین اسی وقت شوائے بدحواسی کے عالم میں وہاں گھس آئی۔ اس کے پیچھے غزالہ بھی ہانپتی کانپتی چلی آ رہی تھی۔

شوائے کے چہرے پر ہوائیاں اڑ رہی تھیں۔ ہم دونوں پر نظر پڑتے ہی وہ ناراضی کے عالم میں بولی "تم یہاں مزے سے خریداری کر رہے ہو اور میرا یہاں خون خشک ہو چکا ہے۔"

"مس شوائے! اتنی فکرمندی اچھی نہیں ہوتی۔ ہم دونوں عاقل و بالغ ہیں۔" میں ہنستے ہوئے کاؤنٹر کے سامنے آ گیا تاکہ وہ میرے خریدے ہوئے بلو پائپ نہ دیکھ سکے۔

"تم نے برا کیا، بہت برا کیا" وہ بڑبڑا کر رہ گئی۔ غزالہ اس کے ساتھ اندر آنے کے بجائے باہر ہی رک گئی تھی۔

دکان سے باہر نکلتے ہی شوائے میرے سر ہو گئی "میں سوچ بھی نہیں سکتی تھی کہ تم اس گلی میں آ گئے ہو۔ ہیٹ والی مجھے نہ بتاتی تو ہم تم تک نہیں پہنچ سکتے تھے۔ یہ بتاؤ کہ تم نے بلو پائپ کیوں خریدا ہے؟"

"سوغات کے لیے!" اسے جواب دینے کے بعد میں نے اس کے الفاظ پر غور کیا تو اندازہ ہوا کہ اس نے میرے خریدے ہوئے ہتھیار نہیں دیکھے تھے بلکہ ہیٹ والی کے الفاظ پر انحصار کیا تھا۔

معاملہ یکسر بگڑ گیا تھا۔ اگر میں سوغات والی کہانی پر جما رہتا تو شوائے واپسی پر ڈون کو بتا دیتی کہ میں نے کیا خریدا تھا اور جبتی کارڈ کی امکانی ہلاکت کے بعد ڈون مجھے گردن سے دبوچ لیتا۔ میرے ذہن میں پرورش پانے والے پورے منصوبے کی کامیابی کا راستہ اچانک شوائے کی شمولیت پر ہو گیا۔ اسے اپنی زبان بند رکھنے پر آمادہ کیے بغیر ہم ذرا سی بھی کامیابی کا تصور نہیں کر سکتے تھے۔

"سوغات!" وہ خوف زدہ لہجے میں کہہ رہی تھی "تم کچھ سوچ کر ہم سے الگ ہوئے اور بلو پائپ والے کا پتا معلوم کر کے پھرتی سے یہاں پہنچ گئے۔ مجھے دال میں کچھ کالا نظر آ رہا ہے۔ سچ سچ بتاؤ کہ تم کیا کرتے پھر رہے ہو۔ پہلے تم نے حیرت ناک طور پر کرداروں کے ہیروں کو ڈون کے قدموں میں ڈال دیے اور اسے اپنا حلیف بنانے کے بعد بلو پائپ خرید لائے ہو۔ تم نے ذرا سی دیر میں میری عقل ماؤف کر کے رکھ دی ہے۔"

"تمہیں سکتے! پریشان ہونے کی ضرورت نہیں۔" میں نے ہیٹ والی تھیلی ایک کونے دان میں اچھالتے ہوئے دوستانہ انداز میں کہا "یہ شکاری کی سوغات ہی ہے لیکن تم ڈون سے اس کا ذکر نہیں کرو گی۔"

"ایسا نہیں ہو سکتا۔" وہ ذری ذری جذباتی انداز میں بولی۔

"تمہیں جاتے ہی اسے ہیروں کی اور وہ تمہاری جامہ تلاشی لے گا۔ یہ سوغات ہی ہے تو واپسی میں تمہارے حوالے کر دی جائے گی... اور ڈون نے تو کہا تھا کہ تم شراب کو چکھتے بھی نہیں ہو مگر تمہارے سانسوں سے الکحل کی تیز بو آ رہی ہے۔ تم پہرے سے فرار معلوم ہوتے ہو۔"

اس وقت شوائے سے الجھنا مناسب نہیں تھا۔ اس کے بھڑکے ہوئے رویے کی وجہ سے لوگ ہمیں دیکھتے ہوئے گزر رہے تھے۔ غنیمت یہ تھا کہ ہماری گفتگو انگریزی میں ہو رہی تھی اور مکاؤ والے اس زبان سے بڑی حد تک نابلد تھے۔

شوائے نے پارکنگ لاٹ پر مختصر بات سے مرسڈیز کی چابی لینے کے بعد سفر کا دوبارہ آغاز کیا تو میں نے اسے کسی پارک کی طرف چلنے کی ہدایت کی۔ وہ مجھ سے برہم اور اکھڑی اکھڑی تھی لیکن اس نے زبان سے کچھ نہیں کہا۔ چند منٹ بعد ہماری گاڑی ایک مختصر لیکن ویران پارک کے کنارے درختوں کے سائے میں رک گئی۔

میں نے بلیک لیبل کا دوسرا منی ایچر کھول کر ایک ہی سانس میں اپنے حلق میں انڈیل لیا۔ میں اس وقت اپنے اعصاب کو سکون پہنچانے کی شدید ضرورت محسوس کرنے لگا تھا۔ شوائے حیرت، خوف اور بے یقینی کے ساتھ مجھے یوں گھور رہی تھی جیسے میرے ماتھے پر اچانک سینگ نکل آئے ہوں۔

"میری شراب نوشی اور بلو پائپ!" میں نے شوائے کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے تلخی سے کہا "تم ان دونوں باتوں کا ڈون سے کوئی ذکر نہیں کرو گی۔ میں تمہیں اپنی زبان بند رکھنے کی منہ مانگی قیمت دوں گا۔"

"یہ ہرگز نہیں ہو سکتا۔" وہ اپنی ضد پر اڑی رہی "میں ڈون سے غداری نہیں کروں گی۔"

میں نے اسے سمجھانے کی ہر ممکن کوشش کی لیکن وہ ٹس سے مس نہ ہوئی۔ اس کے تیور بتا رہے تھے کہ میں نے اپنا جذبہ تبدیل نہ کیا تو وہ غصے اور صدمے کے عالم میں چلانا شروع کر دے گی۔

"تم میری بات نہیں مانو گی تو میں اپنے ساتھ تمہیں بھی پھنسوا دوں گا۔ تم شروع سے اب تک میری برابر کی شریک رہی ہو۔" آخر کار میں نے اس کے ساتھ بے رحمی سے پیش آنے کا فیصلہ کر لیا۔

"ڈون تمہارے جھوٹ پر یقین نہیں کرے گا۔ وہ مجھے مدت دراز سے جانتا ہے۔ میں نے اپنی جوانی کے بہترین دن اس پر قربان کیے ہیں۔ وہ مجھ سے آنکھیں نہیں بدلے گا۔" میری دھمکی اس پر کارگر ثابت نہ ہو سکی۔

"مائی ڈارلنگ شوائے!" میں نے سرد لہجے میں کہا۔ "ڈون کو جوان جسموں سے جو رس چوسنا تھا وہ چوس چکا ہے۔ بوڑھی ہڈیاں اور مرجھائے ہوئے جسموں سے اسے کوئی دلچسپی نہیں کیوں کہ اس

کے لیے ہر روز حسن و شباب کے نت نئے پیکر جمع کرنے والوں کی کمی نہیں ہے۔ اس کی طرف سے تمہیں کسی خوش فہمی میں رہنے کی ضرورت نہیں۔ اول تو وہ کانوں کا کچا ہے۔ نہایت آسانی سے میری بات مان لے گا۔ نہ مانا تو اسے قائل کرنے کے لیے دونوں کو سامنے لانا پڑے گا۔ وہ ایک سادہ لوح اور دبو سی لڑکی ہے۔ وہ زیادہ دیر تک زدان کی خشمناک نظروں کا سامنا نہیں کر سکے گی اور اگل دے گی کہ مجھے مکاؤ پہنچانے میں تمہاری ذاتی دلچسپی اور کوششوں کا دخل ہے۔ اس ناقابل تردید گواہی کے بعد تم زدان کے سامنے نہیں ٹھہر سکو گی۔"

اس نے بھیگی بھیگی آنکھوں سے میری طرف دیکھا اور پھر اپنا چہرہ دونوں ہاتھوں میں چھپا کر کراہی۔ "تم مار آستین ہو۔ پتا نہیں وہ کون سی منحوس گھڑی تھی جب میں نے تم پر اعتبار کیا تھا۔"

"اس انکشاف پر زدان تمہاری ٹانگیں چیر سکتا ہے۔" میں نے اس پر اپنا رعب برقرار رکھنے کی نیت سے کہا۔ "ہم دونوں کے مشترکہ مفاد کا تقاضا ہے کہ تم وہی کرو جو میں کہہ رہا ہوں۔ تم نے اس سے انحراف کیا تو صرف میں ہی نہیں، تم بھی ناقابل بیاں مشکلات میں گھر جاؤ گی۔"

اپنی مجبوری اور بے چارگی کا احساس کرتے ہی وہ اسٹیرنگ وہیل پر سر ٹکا کر رونے لگی۔

"تم جھوٹے، چال باز اور دغا باز ہو۔" وہ سسکیوں کے درمیان میں بڑبڑا رہی تھی۔ "میں نے تم پر ترس کھا کر تمہارے ساتھ نرمی کا رویہ اختیار کیا اور آج تم مجھ کو آنکھیں دکھا رہے ہو۔ یہ کسی کے ساتھ بھلائی کرنے کا زمانہ نہیں ہے۔ جس کے ساتھ نیکی کرو موقع ملتے ہی وہی پچھاڑ کھانے کو آتا ہے۔"

میں نے سرد مہری کا مظاہرہ کرتے ہوئے اسے سمجھانے کی کوئی کوشش نہیں کی۔ کچھ دیر تک اپنے دل کی بھڑاس نکالنے کے بعد وہ خود ہی مجھ سے مخاطب ہونے پر مجبور ہو گئی۔

"اس کا مطلب ہے کہ تم زدان کو ہلاک کرنے کا پختہ ارادہ کر چکے ہو؟" اس نے نمناک آنکھوں سے میری طرف دیکھتے ہوئے بھرائی ہوئی آواز میں سوال کیا۔

"یہ کس نے کہا تم سے؟" میں نے بے ساختہ جوابی سوال داغ دیا۔

"پھر تم نے بلو پائپ کس لیے خریدا ہے؟ اس کی مدد سے تم کس کو مارنا چاہتے ہو؟"

"کسی کو بھی نہیں۔" اسے راہ راست پر آتا ہوا دیکھ کر میں نے اپنے لہجے میں نرمی پیدا کر لی۔ "تم یقین کرو کہ میرے دل میں زدان کی طرف سے ذرا بھی عناد نہیں۔ میں اپنی شراب نوشی اور بلو پائپ کی خریداری کا قصہ اس لیے چھپانا چاہتا ہوں کہ زدان میری طرف سے بدظن نہ ہو جائے ورنہ میں نے بلو پائپ صرف سوغات کے طور پر ہی خریدا ہے۔ میرے نزدیک وہ مہلک ہتھیار نہیں، بلکہ ایک دلچسپ کھلونا ہے۔"

"میں نہیں مان سکتی۔ میرا دل کہہ رہا ہے کہ تمہاری نیت میں کوئی نہ کوئی کھوٹ ہے۔"

"بالفرض کوئی کھوٹ ہے بھی تو اس کا زدان کی ذات سے کوئی تعلق نہیں؟" میں نے اسے یقین دلانا چاہا۔ "زیادہ سے زیادہ تم اسے حفظ ماتقدم کہہ سکتی ہو۔ تمہیں معلوم ہے کہ میرے مکاؤ پہنچنے تک زدان میری ذات سے اس قدر متنفر تھا کہ مجھ سے بات کرنے کا بھی روادار نہیں تھا۔ اس کی حویلی میں ہر طرف بے اعتباری نے ڈیرے ڈالے ہوئے ہیں۔ وہ حویلی میں لیے جانے والے ہر سانس تک پر نظر رکھتا ہے۔ بے اعتمادی کی اس فضا میں اسے بہکانے اور بھڑکانے والے لوگ بھی موجود ہیں۔ وہ کانوں کا کچا ہے۔ کچھ بھروسا نہیں کہ وہ کب ان لوگوں کی باتوں میں آ کر مجھ سے دوبارہ برہم ہو جائے۔ میں نے ایسے ہی کسی برے وقت کے لیے بلو پائپ خریدا ہے۔ یہ ہتھیار زدان کے خلاف نہیں، بلکہ اسے بہکانے والوں کے خلاف استعمال کیا جائے گا۔"

"تم خود غرض اور مجھے بلیک میلر معلوم ہوتے ہو۔ میں اس وقت تک اپنی زبان بند رکھوں گی جب تک تم زدان کے لیے خطرہ نہیں بنتے۔ جوں ہی تمہارے ارادوں میں کوئی تبدیلی نظر آئی، میں اپنی خاموشی توڑ کر زدان کو حقیقت سے آگاہ کر دوں گی۔"

میں نے محسوس کیا کہ زدان برا بھلا جو کچھ بھی تھا، اپنے زیر کفالت لوگوں میں بہت مقبول تھا۔ ان میں سے کوئی بھی، کسی بھی حالت میں اس سے منہ موڑنے کا تصور نہیں کر سکتا تھا یہی وجہ تھی کہ جزیرہ نما مکاؤ اور اس کے آس پاس کے جزائر پر زدان راج کر رہا تھا۔

میری اور شوائے کی اس تلخ بحث میں غزالہ یا سلطان شاہ نے ذرا بھی دخل اندازی نہیں کی۔ وہ دونوں خاموش تماشائی بنے رہے لیکن وہ معاملہ نمٹتے ہی غزالہ بول پڑی۔ "یہ بلو پائپ ہے کیا بلا۔ تم دونوں اس پر اتنی بری طرح کیوں الجھ رہے تھے؟"

"بظاہر یہ ایک حقیر اور معمولی سی نلکی ہوتی ہے جسے بعض اوقات سگریٹ، پنسل یا کسی اور چیز میں چھپا دیا جاتا ہے لیکن یہ بہت خطرناک ہتھیار بھی ہے۔" مجھ سے پہلے شوائے نے بولنا شروع کیا۔ "اس میں انتہائی کی بہت باریک اور لمبی سوئیاں استعمال ہوتی ہیں۔ جو نلکی میں پھونک مارتے ہی اڑتی ہوئی نشانہ پر پیوست ہو جاتی ہیں۔ یہ سوئیاں زہر میں بجھی ہوئی ہوں تو شکار پل بھر میں موت کے گھاٹ اتر جاتا ہے۔"

"گویا تم زدان کی حویلی میں موت کا کھیل کھیلنا چاہ رہے ہو؟" غزالہ نے شوائے سے نظر بچا کر مجھے آنکھ مارتے ہوئے حیرت سے پوچھا۔ "ایسا کوئی قدم اٹھا کر تم زندہ نہیں بچ سکو گے۔"

"میں کچھ بھی نہیں کرنا چاہ رہا۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر بے بسی سے کہا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ شوائے کے بعد اب تم

پر منحصر نہیں کرنی چاہیے تھی۔ زوران کی حویلی میں ہمیں غیر یقینی صورت حال کا سامنا ہے۔ میں صرف اپنے تحفظ کا بندوبست کر رہا ہوں۔ حالات نارمل رہے تو بلو پائپ سوغات بن کر رہ جائے گا۔"

"تم توقع سے زیادہ سمجھ دار معلوم ہوتی ہو۔" شوائے نے غزالہ سے کہا۔ "اسے سمجھاؤ کہ یہ آگ سے کھیلنے کی کوشش نہ کرے۔ یہ آگ اپنی کے ساتھ تم دونوں کو بھی جلا کر راکھ کر سکتی ہے۔"

"فی الحال اس قصے پر لعنت بھیجو۔ میں تنہائی میں اسے سمجھانے کی کوشش کروں گی۔ یہ بتاؤ کہ اب تم ہمیں کہاں لے جا رہی ہو۔" غزالہ نے اس کے ساتھ ہمدردی جتاتے ہوئے کہا۔

شوائے اپنا چشمہ اتار کر رومال سے آنکھیں اور چہرہ صاف کرتے ہوئے بولی۔ "تزئین نے اس رفت مجھے بدترین ذہنی صدمہ پہنچایا ہے اور میں سوچنے سمجھنے کے قابل نہیں رہی ہوں۔ تم جہاں کہو ہم وہاں چل سکتے ہیں۔ ہم باہر نکلے ہیں تو کم از کم لنچ کر کے ہی واپس چلیں گے۔"

مجھے مکاؤ کے بارے میں بہت زیادہ معلومات نہیں تھیں لیکن غزالہ نے بتایا کہ مکاؤ کے ساحل سے کچھ دور اسی کی سمندری حدود میں کولون اور تائپہ نام کے دو خوبصورت جزائر ہیں جو ہانگ کانگ اور کولون کی طرح زیرِ آب سرنگ کے ذریعہ ملے ہوئے ہیں۔ مکاؤ والے ان دونوں جزائر کا ہانگ کانگ والے کولون اور نیو تائیوان والے تائپہ سے کوئی تعلق نہیں تھا لیکن وہاں سیاحوں کے لیے رنگا رنگ تفریحات کی بہتات تھی۔

شوائے نے ادھر جانے کا مشورہ رد کر دیا۔ اس کا کہنا تھا کہ کولون، منظول وان لن کا سب سے مضبوط ٹھکانا تھا جہاں اس کے حامی سب سے بڑے کاسینو کے مالک تھے۔ نادر مرزین گنبد کی وجہ سے اس امر کا قوی امکان تھا کہ زوران کے آدمیوں نے کولون میں ان کا صفایا کرنے کی مہم شروع کر دی ہو۔ مار دھاڑ اور فسادات کے اس ماحول میں ہم وہاں رشواریوں میں گھر سکتے تھے۔

میرا حویلی سے باہر نکلنے کا مقصد حاصل ہو چکا تھا اس لیے مجھے اس امر میں ذرا بھی دلچسپی نہیں تھی کہ شوائے ہمیں کہاں لے جاتی ہے۔ مکاؤ کی خوبصورت سڑکوں پر آوارہ گردی کے بعد وہ ہمیں چینی ریسٹوران میں لے گئی جہاں کا ماحول پُرشور اور پُرہجوم تھا۔

ہماری واپسی تک زوران کی حویلی میں جشن کی تیاریاں زور پکڑ چکی تھیں۔ داخلی پھاٹک کے قریب میدان میں جلسے کا سماں تھا۔ ٹل فانٹنگ کا رنگ تیار ہو چکا تھا۔ اس کے دائیں بائیں زرد رنگ زمین کو خوبصورت قالینوں سے ڈھانک دیا گیا تھا۔ ان قالینوں پر رنگ برنگ چھتریوں کے نیچے مہمانوں کے لیے میزیں اور کرسیاں بچھانے کا کام شروع ہو چکا تھا۔ رنگ سے آگے خوبصورت لان پر اسٹیج سجایا جا رہا تھا جو زمین سے صرف ایک فٹ بلند تھا۔ اسٹیج کے سامنے اور دائیں بائیں بھی میزیں کرسیاں لگائی جا رہی تھیں۔

زوران کی نشست یقینی طور پر اسٹیج پر ہی ہونی تھی۔ اس کا مطلب تھا کہ مجھے اور غزالہ کو بھی اسی کے ساتھ بیٹھنا پڑتا اور وہ خبر نگار تبتی کلاڈ بھی وہیں براجمان ہوتا۔ وہ ایسا نازک مقام تھا کہ میں کوئی بھی کارروائی کرنے کے لیے زوران کی آنکھ بچا کر غائب نہیں ہو سکتا تھا۔

میں نے بلو پائپ کے علاوہ دیگر اشیا شوائے کے حوالے کر دی تھیں جو اس نے خاصے تردد کے بعد قبول کر لیں۔ حویلی کی حدود میں داخل ہونے سے پہلے میں نے اسے ایک بار پھر یاد دلایا کہ اس نے بلو پائپ کے بارے میں زوران کے سامنے ایک لفظ بھی کہا تو ہمارے ساتھ وہ خود بھی ناقابلِ تصور مشکلات میں مبتلا ہو جائے گی۔

شوائے ہمیں لے کر حویلی کے جن حصوں سے گزری، وہاں زوران کی موجودگی کی کوئی علامات نہیں تھیں۔ حویلی میں نکلنے والے مختصر راستے کے ذریعے ہمیں اپر تزئین خوابگاہ تک پہنچا کر شوائے واپس چلی گئی۔ اس نے بظاہر میرے سامنے ہتھیار ڈال دیے تھے لیکن وہ بہت زیادہ خوف زدہ نظر آ رہی تھی۔ مجھے ڈر تھا کہ اس حالت میں وہ زوران کے سامنے گئی تو وہ کھاگ آدمی فوراً ہی اس تبدیلی کو بھانپ لے گا۔ اگر وہ شوائے سے تیغ و زنی بازپرس پر از آیا تو شوائے کے لیے اپنے عہدے پر قائم رہنا مشکل ہو جاتا۔ لیکن میرے پاس کوئی دوسری راہ نہیں تھی۔ بلو پائپ والی دکان کے کیش رجسٹر کا نقل خراب ہونے سے پیدا ہونے والی الجھن سلجھ چکی تھی اور ہمیں اس سے ہر حال میں نمٹنا تھا۔

رات کے کھانے کے بعد زوران کی طرف سے ہمارا بلاوا آ گیا۔ اس دوران میں سلطان شاہ سادہ سوئیوں کے ذریعے بلو پائپ کے استعمال کی مشق کرتا رہا تھا۔ اس نے اپنے لیے سگریٹ میں چھپے ہوئے بلو پائپ کا انتخاب کیا جسے بہ آسانی ہتھیلی میں چھپا کر استعمال کیا جا سکتا تھا۔

حویلی میں زوران سے تیسری ملاقات اسی شاہانہ کمرے میں ہوئی جہاں ہم صبح اس سے مل چکے تھے۔ زوران کے پاس صبح والے تین سونے چینیوں میں سے گنجا اور مکار زین بھی بیٹھا ہوا تھا۔ ان کے برابر میں سفید ٹوپی اور سیاہ لبادے میں ایک منحنی سا باریش شخص بھی موجود تھا اس کی گود میں کچھ کاغذات بھی رکھے ہوئے تھے۔ اس کی وضع قطع سے بہ آسانی یہ اندازہ ہو گیا کہ اسے بلایا گیا کوئی مسلمان عالم یا مولوی ہے۔

زوران کے سامنے تپائی پر گلاس، ٹرازکا کی بڑی بوتل اور قاشیں کاٹ کے ساتھ موم کی بتی کے تلے ہوئے نمکین دانوں کی پلیٹ رکھی ہوئی تھی۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ سارا دن ہی شراب پیتا رہا ہو۔

زوران ہم سے مخاطب ہوا تو اس کے لب و لہجے میں بہت زیادہ نازکی اور شگفتگی نہیں تھی۔ اس نے غزالہ سے خاص طور پر میرے بارے میں چند سوالات کیے۔ پھر ہمیں مسلمان مولوی سے

متعارف کرانے لگا۔
مولوی نے السلام علیکم کہہ کر مجھ سے اور سلطان شاہ سے ہاتھ ملایا۔ اس نے مزاج پرسی کے کچھ کلمات بھی کہے جو چینی زبان میں ہونے کی وجہ سے ہماری سمجھ میں نہ آسکے۔
"اس شخص نے بتایا ہے کہ تم لوگوں میں نکاح کے لیے گواہوں وغیرہ کی بھی ضرورت ہوتی ہے۔ ہمیں کہیں سے ایک اور مسلمان پکڑوانا ہوگا۔" ذون نے سلطان پکڑوانے کا ذکر اس انداز میں کیا جیسے وہ کوئی چوہا پکڑنے کی بات کر رہا ہو اور میں زیرِ لب مسکرا کر رہ گیا۔
"گواہوں کا مسلمان اور بالغ ہونا ضروری ہے۔" ذون اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہہ رہا تھا۔ "ایک گواہ تمہارا ساتھی ہوگا۔ دوسرے کی کمی ہے۔ تمہارا پوپ ہم میں سے کسی کی گواہی قبول کرنے پر آمادہ نہیں ہے۔"
"یہ ٹھیک کہتا ہے۔ اس مذہبی ضرورت کو تبدیل کرنا ہمارے بس سے باہر ہے۔" میں نے کہا۔
ذون نے چینی سے مخاطب ہو کر چینی زبان میں کچھ بولنے لگا۔ ذون کے خاموش ہوتے ہی مولوی نے اپنی جگہ چھوڑ کر اپنے سر کو خم کیا اور تیزی کے ساتھ وہاں سے چلا گیا۔
"یہ تمہارا مذہبی معاملہ ہے اس لیے پوپ کا خیال ہے کہ نکاح پڑھانے کا تمام عمل صبح حویلی ہی میں نمٹا دیا جائے۔ تم دونوں کو صبح آٹھ بجے تیار رہنا ہوگا۔"
یہ میرے لیے خوشی کی بات تھی۔ اس طرح مجھے ذون کی تقریب میں ہر وقت چوکنا رہنے کا موقع مل سکتا تھا۔
"ذون!!" اچانک شوانے کی بھرائی ہوئی آواز نے سب کو چونکا دیا۔ ہمیں لانے کے بعد وہ ایک صوفے کی پشت پر کھڑی ہوئی تھی۔ میں نے چونک کر اس کی طرف دیکھا تو اس کا چہرہ بالکل زرد ہو رہا تھا۔ آنکھیں چڑھ گئی تھیں اور بولتے ہوئے اس کی زبان اٹک رہی تھی۔
"میں نے زندگی بھر تمہارا نمک کھایا ہے۔" وہ رک رک کر انگریزی میں بول رہی تھی۔ نامعلوم درد اور اذیت کی وجہ سے اس کی آنکھوں کی پتلیاں پپوٹوں میں چڑھ کر غائب ہو چکی تھیں۔ "میں اس عمر میں تم سے غداری نہیں کر سکتی۔"
پھر اس نے چینی میں کچھ کہا۔ اس کی بات ادھوری رہ گئی کیونکہ ایک دم ہی اسے منہ بھر کر خون کی قے ہوئی اور وہ پلٹ کر قالین پر ڈھیر ہو گئی۔
"زہر!!" ذون کی آواز کسی زخم خوردہ سانپ کی غضبناک پھنکار سے مشابہ تھی۔ وہ اپنے بھاری بھرکم وجود کے ساتھ تیزی سے اٹھا اور حیرت ناک سرعت کے ساتھ شوانے کے قریب پہنچ گیا۔ اس کی حالت ابتر تھی اور وہ اپنی پوری قوت مجتمع کر کے کچھ بولنے کی کوشش کر رہی تھی۔

میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ ہتھیلیاں لحظے بھر میں پسینوں میں ڈوب گئیں اور آنکھوں کے سامنے اندھیرا چھانے لگا۔ غزال اور سلطان شاہ کے چہروں کے رنگ بھی اڑ گئے تھے۔
شوانے نے گرنے سے پہلے چینی زبان میں جو کچھ کہا اگر اس میں بلو پائپ کا ذکر موجود تھا تو وہ پیغام ہم تینوں کے لیے موت کا پھندا ثابت ہو سکتا تھا۔
میں نے آنکھوں ہی آنکھوں میں سلطان شاہ سے استفسار کیا اور اس کے اشارے سے سمجھ لیا کہ بلو پائپ اس کی جیب میں موجود تھا جب کہ میں بھی گن سے مسلح تھا۔ ہم لوگ کسی بھی غیر متوقع اور خراب صورتحال کا سامنا کرنے کے لیے تیار تھے۔
شوانے کی زبان سے ذون کے نمک اور پھر غداری کا ذکر خطرے کی نشاندہی کر رہا تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا کہ وہ حالات سے سمجھوتا کرنے کے باوجود بدترین ذہنی دباؤ برداشت نہیں کر سکی تھی اور اس نے ذون کو سب کچھ بتا ڈالنے کا ارادہ کر لیا تھا۔
میں سلطان شاہ کے ساتھ محتاط انداز میں ذون کی طرف بڑھنے لگا۔ چینی مولوی اپنے کاغذات سنبھالے ایک طرف کھڑا خوف اور حیرانی کے عالم میں ادھر ادھر دیکھ رہا تھا جیسے اسے کسی مناسب جائے پناہ کی تلاش ہو۔

چینی مولوی اس غیر متوقع صورتِ حال پر بہت زیادہ خوف زدہ اور گھبرایا ہوا تھا۔ اس سختی اور بار یش چینی نے کاغذات والا بستہ اپنی بغل میں دبالیا تھا۔ اس کی بد حواسی کا یہ عالم تھا کہ بستے میں سے نکل کر متعدد کاغذات قالین پر بکھر گئے تھے لیکن اسے ان کا ہوش ہی نہیں تھا۔ وہ کسی بدکے ہوئے غزال کی طرح اپنی جگہ پر کھڑا ادھر اُدھر سر گھما رہا تھا جیسے وہ نگاہ سے کسی محفوظ سمت کا تعین کرنے کی کوشش کر رہا ہو۔ پھر اس نے اچانک ہی دوڑ لگا دی اور اس وسیع و عریض کمرے کے ایک دور افتادہ حصے میں صوفے کے پیچھے گھس گیا۔

وہ چینی مولوی مسلمان ضرور تھا لیکن ژون کا پالا ہوا تھا اس لیے میں اس پر نگاہ رکھنے پر مجبور تھا لیکن اس کے مقابلے میں ژون میرے لیے زیادہ اہم اور خطرناک تھا۔ وہ قالین پر گری ہوئی بیگم شوائے پر جھکا ہوا تھا۔ میں دبے قدموں اس کے قریب پہنچ چکا تھا۔ میرا ہاتھ جیب میں موجود بیم گن کے دستے پر تھا۔ اسی طرح سلطان شاد بھی ضرورت پیش آنے پر اپنے بلونا ٹپ سے کام لینے کے لیے تیار تھا۔

ویسے ژون کا وزن کسی بھی طرح چار من سے کم نہیں تھا۔ اپنے اس بھاری بھرکم وجود کے ساتھ جب وہ مسلمانہ انداز میں کہیں بیٹھا یا لیٹا ہوا ہوتا تھا تو اسے دیکھ کر یہ اندازہ ہوتا تھا کہ وہ بغیر کسی وقت کے چند قدم بھی نہ چل پاتا ہوگا۔ اس کا معدے سے بڑھا ہوا وزن اور آگے نکلی ہوئی توند اس کی آزادانہ نقل و حرکت میں بری طرح حارج ہوتی ہوگی لیکن میں دیکھ چکا تھا کہ ژون کسی بھینسے سے زیادہ طاقت کا حامل ہونے کے ساتھ ہی غیر معمولی حد تک پھرتیلا بھی تھا۔ اس کی چال تیز اور ہموار ہوتی تھی۔ وہ کسی سبک اندام شخص کی سی پھرتی کے ساتھ کرب میں مبتلا مس شوائے کی طرف لپکا تھا اور اسی انداز میں اس پر جھکا ہوا اسے ٹٹول رہا تھا۔

اچانک وہ چینی زبان میں کچھ بڑبڑاتا ہوا سیدھا کھڑا ہو گیا۔ اس کے قدموں میں خون آلود قالین پر مس شوائے کا بدن بے حس و حرکت پڑا ہوا تھا۔ اس کے دہانے کے نچلے گوشے سے خون کے ساتھ ساتھ نیلے رنگ کے گاڑھے جھاگ بھی بہہ رہے تھے۔

ژون ہماری طرف پلٹا تو اس کے چہرے پر غم یا صدمے کے بجائے شدید برہمی اور اشتعال کے آثار نمایاں تھے۔

"مرگئی!" وہ میری طرف گھورتے ہوئے انگریزی میں دہاڑا۔ "مگر کیوں؟"

ژون کے اس انداز پر میں بوکھلا کر رہ گیا۔ میرے پاس اس کے سوال کا کوئی جواب نہیں تھا۔

"وہ۔ وہ تمہارے شک اور غداری کا ذکر کر رہی تھی۔" میں نے کمزور سے مدافعانہ لہجے میں کہا "پھر تم نے بھی کسی زہر کا تذکرہ کیا تھا۔ ان باتوں میں کوئی نہ کوئی ربط ضرور رہا ہوگا۔"

ژون میرے چہرے پر سے نظریں ہٹائے بغیر خاموشی سے میری طرف بڑھنے لگا اور میرے پورے بدن میں کپ کپ جھرجھریاں سی رینگنے لگیں۔ میرا داہنا ہاتھ بدستور جیب میں تھا۔ غیر ارادی طور پر بیم گن کے دستے پر میری گرفت سخت ہو گئی۔

"شوائے نے اپنی جوانی کی بہترین راتیں میری خوشیوں پر قربان کی تھیں۔" ژون اپنا سر جھٹک کر خود کلامی کے انداز میں بولنے لگا "وہ میری بہت پرانی شک خواہ تھی۔ اس کی حالت بتا رہی تھی کہ اس نے زہر کھا لیا ہے۔ تم نے خود سن لیا ہوگا کہ وہ مجھ سے غداری کرنے سے خوف زدہ تھی اور اس نے اسی الزام سے بچنے کے لیے زہر کھا کر خودکشی کرلی مگر وہ کون ہے جو اسے مجھ سے غداری کرنے پر مجبور کر رہا تھا؟ شوائے اتنی بزدل اور کمزور نہیں تھی کہ ذرا سی بات پر خودکشی کر لیتی۔ وہ مجھ سے مدد طلب کر سکتی تھی لیکن یوں معلوم ہوتا ہے کہ میرے کسی انجان دشمن نے شوائے کی کوئی کمزوری اپنے ہاتھ میں لینے کے بعد اس پر دباؤ ڈالنا شروع کر دیا تھا۔"

غنیمت یہ تھا کہ ژون نے میرے چہرے پر سے نگاہیں ہٹالی تھیں اور میرے قریب سے گزر کر اس عظیم الشان صوفے کی طرف بڑھ گیا تھا جس پر وہ پہلے بھی براجمان تھا۔

ژون کے الفاظ میں "میرے لیے نجات کا پیغام مضمر تھا۔ یہ سن کر میری جان میں جان آگئی تھی کہ ژون کو شوائے کی موت کے بارے میں ہم پر براہِ راست کوئی شبہ نہیں تھا۔ اس کے ذہن کے کسی دور دراز گوشے میں بھی ایسا کوئی امکان ہوتا تو وہ کسی مروت کے بغیر ہم پر ہاتھ ڈال بیٹھا ہوتا۔

میرے تنے ہوئے اعصاب اعتدال پر آگئے اور میں نے اپنا ہاتھ جیب سے باہر نکال لیا۔

"تمہارا وہ مولوی کہاں مرگیا؟" اس نے اپنے صوفے پر بیٹھنے کے بعد ادھر اُدھر نگاہیں دوڑاتے ہوئے پوچھا۔

"ابھی ابھی تو یہیں تھا۔ شاید ڈر کر بھاگ گیا ہوگا۔" میں نے مسمسی آواز میں جواب دیا۔

ژون حلق کے بل چینی زبان میں دہاڑا تو چینی مولوی کا نپتا ہوا اپنی کمین گاہ سے طلوع ہوا۔ دہشت سے اس کا چہرہ دھواں ہو رہا تھا۔

صوفے کے پیچھے سے نکلتے ہوئے اسے وہ کاغذات بھی نظر آئے جو اس نے بد حواسی میں پورے کمرے میں گرا دیے تھے۔ وہ ان کاغذات کو سمیٹتا ہوا ژون کی طرف آنے لگا۔

اسی وقت "کہیں سے تین نیم برہنہ لڑکیاں تقریباً دوڑتی ہوئی اس کمرے میں گھس آئیں اور ژون کے سامنے رکوع کی حالت میں جھک کر سیدھی کھڑی ہو گئیں۔"

ان تینوں لڑکیوں کے جسموں پر لباس کے بجائے سفید سوختہ کی لڑیاں جھول رہی تھیں۔ یہ لڑیاں بغلوں کے نیچے بندھا ہوئی! کسی ہوئی ایک سفید و نیلی ڈوری کے سہارے اُن کے

گھٹنوں تک آئی ہوئی تھیں۔ ان لڑکیوں پر کشش ثقل اس قدر غالبانہ انداز میں کام کر رہی تھی کہ وہ ساری لڑکیاں بالکل سیدھی رہنے پر مجبور تھیں۔ لڑکیوں کے بدن کے کسی بھی زاویے پر ان کا کوئی عمل دخل نہیں تھا۔ ایسے نازک مقامات پر لڑکیاں دائیں بائیں جھولی ہوئی تھیں۔ وہ لڑکیاں جب ذون کو تعظیم دینے کے لیے جھکیں تو صورت حال اس قدر سنگین ہو گئی کہ غزالہ بوکھلا کر نصف دائرے کی صورت میں دوسری طرف گھوم گئی۔

"لاحول ولا قوۃ!" سلطان شاہ میرے کان کے قریب منمنایا۔ "ذون نے اپنی بدذوقی کی وجہ سے ان بے چاریوں کو بھرے مجمع میں تماشا بنا کر رکھ دیا ہے۔"

"تم ان بے چاریوں کو گھور کیوں رہے ہو؟ ذون کی طرف دیکھنے سے تو ان کا تماشا نظر نہیں آئے گا۔" میں نے سرگوشیانہ لہجے میں جواب دیا۔ "اس وقت کوئی ہمارے کان پر سے گزر رہی ہے اور تمہیں ان بے شرم لڑکیوں کی فکر لاحق ہو رہی ہے۔ تمہیں اب تک ذون کی حویلی کے رسم و رواج کا عادی ہو جانا چاہیے۔"

ذون مقامی زبان میں ان لڑکیوں کو ہدایات دے رہا تھا۔ اس کے خاموش ہوتے ہی وہ تینوں اس طرف بڑھ گئیں جدھر شوائے کی لاش پڑی ہوئی تھی اور ذون ہم لوگوں کی طرف متوجہ ہو گیا۔ "تم لوگ میرے سر پر کیوں کھڑے ہوئے ہو؟ تمہیں بیٹھنے میں کیا تکلیف ہے؟"

"ہم اجازت کے منتظر تھے ذون!" میں نے خوشامدانہ انداز میں کہا اور بیٹھ گیا۔ غزالہ اور سلطان شاہ کے ساتھ ہی مینی سولوی نے بھی میری تقلید کی۔

ذون کی پیشانی پر سوچ کی شکنیں نمودار ہو چکی تھیں۔ وہ چند ثانیوں تک خاموش بیٹھا رہا پھر اس نے مجھ سے سوال کیا۔ "شوائے نے آج اپنا بیشتر وقت تم لوگوں کے ساتھ گزارا ہے۔ اس نے تم سے اپنی کسی پریشانی یا مایوسی کا ذکر تو نہیں کیا تھا؟"

"نہیں۔ اس نے ایسی کوئی بات نہیں کی۔" میں نے جواب دینے کی ذمہ داری لیتے ہوئے کہا۔ "البتہ وہ پریشان ضرور تھی۔ باتیں کرتے کرتے اچانک اس طرح خاموش ہو جاتی تھی جیسے اس کا ذہن کسی اور جگہ الجھا ہوا ہو۔ ہمارے ٹوکنے پر وہ چونک کر ہنس پڑتی تھی۔ وہ بہت اچھی اور خوش اخلاق عورت تھی۔ ہمیں شبہ تک نہیں ہو سکا کہ وہ کچھ دیر بعد خودکشی کرنے والی ہے۔"

میں نے نہایت ڈھٹائی کے ساتھ ذون کو اپنی اس معصومانہ رائے سے آگاہ کر دیا تھا لیکن میں اچھی طرح سمجھ چکا تھا کہ مس شوائے نے ہم لوگوں کی مشتبہ حرکات سے پیدا ہونے والے ذہنی دباؤ کے نتیجے میں خودکشی کی تھی۔ اس کو شبہ ہو چکا تھا کہ ہم نے مکاؤ کے بازار سے بلو بائپ کسی خاص مقصد کے لیے خریدا تھا۔ میں پوری کوشش کے باوجود اپنی اس خریداری کو شوائے سے پوشیدہ رکھنے میں کامیاب نہیں ہو سکا تھا۔ مس شوائے پوری ایمانداری کے ساتھ اپنے آقا کو میری اس خریداری سے آگاہ کرنے کا ارادہ رکھتی تھی لیکن میں نے اپنے ساتھ اسے بھی پھنسوانے کی بے رحمانہ دھمکی دے کر الجھن میں ڈال دیا تھا۔ وہ اپنی جوانی میں ذون کی منظور نظر رہ چکی تھی اور ڈھلتی ہوئی عمر میں ذون سے اپنی ماضی کی خدمات کا خراج وصول کر رہی تھی۔ اسے یہ گوارا نہیں تھا کہ وہ کسی بھی وجہ سے ذون کی نظروں سے گر کر اس کے عتاب کا نشانہ بن جائے۔

وہ زبان بند رکھتی تو ذون سے غداری اور نمک حرامی کا بوجھ اس کے ضمیر کے لیے عمر بھر کا روگ بن جاتا۔ زبان کھولتی تو میں مودبانہ گوارا نہ کر کے ذون کے ہاتھوں اس کی مٹی پلید کرا دیتا۔

مس شوائے کے لیے دونوں ہی صورتیں ناقابل قبول بلکہ کربناک تھیں۔ اسی وجہ سے اس نے تیسرے راستے پر چلنے کا فیصلہ کرتے ہوئے زہر کھا لیا۔ شاید وہ مرنے سے پہلے ذون کو ہماری مشتبہ حرکات سے بھی آگاہ کرنے کا ارادہ رکھتی تھی لیکن یہ ہماری خوش بختی تھی کہ اس کے منتخب کیے ہوئے زہر کی ہلاکت خیز تیزی نے اسے ہمارے خلاف زبان کھولنے کا موقع فراہم نہیں کیا اور وہ چند ادھورے اشارے چھوڑ کر اپنے انجام کو پہنچ گئی۔

مس شوائے اپنے کردار کے اخلاقی پہلو سے قطع نظر ایک اچھی عورت تھی۔ اس نے میرے ساتھ تعاون کیا تھا اگر وہ مجھے مودبانہ رجوع کرنے کا مشورہ نہ دیتی تو میرے لیے مکاؤ میں ذون تک پہنچنا ناممکن ہو کر رہ جاتا۔ مجھے اس کی خودکشی کا دکھ تھا لیکن درحالات کی ستم ظریفی تھی کہ اس کی موت ہی ہمارے مفادات کے حق میں بہتر تھی۔ وہ زندہ رہتی تو ہمارے لیے ناقابل بیان دشواریاں کھڑی کر سکتی تھی۔

"وہ اچھی تھی یا بری۔ یہ بات اب بالکل غیر اہم ہے۔" ذون کا لہجہ بالکل سرد اور سپاٹ تھا۔ "برے لوگوں کی طرح اچھے لوگوں کو بھی ایک دن مرجانا ہوتا ہے۔ اسی طرح شوائے بھی مر گئی۔ مجھے دکھ اس بات کا ہے کہ موت نے اسے اپنی بات پوری کرنے کی مہلت نہیں دی۔ مجھے تشویش ہونے لگی ہے کہ میری حویلی میں ایسا کون سا نمک حرام پیدا ہو گیا ہے جو میرے جاں نثاروں کو بلیک میل کر کے مجھ سے غداری پر اکسا سکتا ہے۔"

"ایسا تو نہیں کہ وہ تم سے بے وفائی کو اپنی دانست میں غداری سمجھ بیٹھی ہو؟" ذون کو غلط راہ پر ڈالنے کی نیت سے میں نے مسلوکی سے رائے ظاہر کی۔

"کیا مطلب؟" ذون چونک کر مجھے گھورنے لگا۔ اضطرار کے عالم میں وہ حسب عادت اپنی لٹکی ہوئی باریک مونچھوں کے سرے تیزی سے مروڑنے لگا تھا۔

"شاید تمہارے کسی مرد ملازم نے اسے بہکایا ہو اور وہ اس کے دام میں آگئی ہو۔ بعد میں اسے خیال آیا ہو گا کہ وہ تو تمہاری محبوبہ رہ چکی ہے۔ کسی اور سے دوستی کر کے وہ تم سے بے وفائی کی

مرتکب ہوئی ہے۔"

ڈون نے تیزی سے میری بات کاٹ دی "یہ میری حویلی ہے کوئی خانقاہ یا گرجا نہیں ہے جہاں کنواری راہباؤں کو عمر بھر اپنے مرضی کے علاوہ کسی اور سے آشنائی پیدا کرنے کی اجازت نہیں ہوتی۔ میری طرف سے چھوٹ ملنے کے بعد ہر لڑکی آزاد اور خودمختار ہو جاتی ہے۔ میں کبھی کسی پر ناروا پابندیاں عائد نہیں کرتا۔"

"تم بہت عظیم ہو!" میں نے پورے خلوص کے ساتھ اس جھوٹ کا اعتراف کرتے ہوئے کہا "اپنی حویلی کے اسرار تم ہی سمجھ سکتے ہو۔ ہم ابھی اس بارے میں کچھ کہنے سے قاصر ہیں۔"

موتیوں کی لڑیوں میں ملبوس تینوں لڑکیاں چند منٹ بعد مس شوانے کی لاش کو وہاں سے اٹھا لے گئیں۔ اس دوران میں ڈون اپنی مونچھوں کو مروڑتے ہوئے واڈکا کے گھونٹ لیتا اور مونگ پھلی کے نمکین دانے ٹھونگتا رہا۔ اس نے ہم سے ایک لفظ بھی نہیں کہا۔ اس کی آنکھوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ کسی گہری سوچ میں غلطاں تھا۔

کپتان سے بلوایا گیا چینی مولوی ڈون سے بہت زیادہ خائف تھا۔ وہ دونوں ہاتھوں سے گود میں رکھے ہوئے کاغذات کو تھامے پلکیں جھپکائے بغیر ڈون کی طرف دیکھے جا رہا تھا۔ جیسے ڈون نے کسی بھی لمحے اسے اپنی طرف متوجہ نہ پایا تو اسے گردن سے پکڑ کر سولی پر ٹانگ دے گا۔

مس شوانے کی لاش لے جائے جانے کے بعد قالین کے متاثرہ حصے کی صفائی کے لیے چار مزید ایک بڑی سی ٹرالی لڑھکاتی ہوئی وہاں پہنچ گئیں۔ اس ٹرالی پر نصب طاقتور ویکیوم کلینر دور ہی سے نظر آ رہا تھا۔ ٹرالی کے ایک حصے میں قالین کی صفائی میں کام آنے والا شیمپو اور اسپرے قرینے سے سجے ہوئے تھے۔

بظاہر وہ نچلے درجے کی ملازمائیں تھیں۔ شاید اسی لیے ان پر اپنی جسمانی دلکشی کے اظہار و نمائش کی کوئی پابندی نہیں تھی۔ وہ چاروں قرینے کے لباس میں تھیں۔ اپنی ٹرالی قالین کے متاثرہ حصے کے قریب پہنچا کر وہ ایک طرف کھڑی ہو گئیں۔ شاید وہ اپنا کام شروع کرنے کے لیے ڈون کی اجازت کی منتظر تھیں۔

ڈون اس وقت سب لوگوں کی موجودگی سے بالکل بے خبر یا لاتعلق نظر آ رہا تھا اور بے پروایانہ انداز میں مسلسل سے نوشی میں مصروف تھا۔

آخر کار دو نہیں موٹے گنجے اور پستہ قامت چینی وہاں آ موجود ہوئے۔ وہ تینوں بھی اپنے دیگر ساتھیوں کی طرح شوخ رنگوں کی قمیصیں اور پتلونیں پہنے ہوئے تھے۔ ان کے بگڑے ہوئے چہروں پر پرانے زخموں کے متعدد نشانات ان کی پیشہ ورانہ سرگرمیوں کی بھرپور غمازی کر رہے تھے۔ ڈون کے پاس تینوں جتنے بھی میں نے موٹے اور پستہ قامت چینیوں کو دیکھ چکا تھا جن میں سے ایک کی کھوپڑی کسی انڈے کے چھلکے کی طرح صاف اور چکنی تھی اور وہی مکاؤ کہا تھوڑی دیر قبل ڈون کے پاس سے اٹھ کر گیا تھا۔

میں نے محسوس کیا کہ ڈون کے تمام ہی مرد کارکن پستہ قامت اور موٹے تھے جہاں تک ان سب کی قامتوں کا تعلق تھا تو چینی عام طور پر پستہ قد ہی ہوتے ہیں۔ خود ڈون بھی چھ اور پونے چھ فٹ لمبا تھا اگر وہ بے حد موٹا نہ ہوتا تو اپنی نسل کا ایک دراز قامت شخص کہا جا سکتا تھا۔ اس کے پالتو غنڈوں یا کارکنوں کے موٹے ہونے کا ایک ہی سبب نظر آتا تھا کہ ڈون کے پاس دولت کی کوئی کمی نہیں تھی۔ اس نے جتنے آدمی پال رکھے تھے ان کا کام نہیں تھا اس وجہ سے ڈون کے آدمی کھاتے پیتے اور عیش کرتے رہتے تھے۔ ڈون کا صرف ایک معیار تھا کہ آدمی اس کا وفادار ہو۔ ایسی صورت میں وہ اس کی ہر ضرورت پوری کرتا رہتا تھا۔ کھانے پینے کی آزادی اور بے فکری کے نتیجے میں ڈون کے تمام کارکن موٹے ہو گئے تھے اس بھیڑ میں چینی مولوی کا منحنی سا وجود بہت عجیب محسوس ہو رہا تھا۔

اس اعتبار سے ڈون کی حویلی لڑکیوں کو سبک اندام اور مردوں کو فربہ اور مجرب بنانے کا کارخانہ کہی جا سکتی تھی لیکن مجھے پورا یقین تھا کہ وہ تمام موٹے چینی کارکردگی کے معاملے میں ڈون کی مثال سامنے رکھتے ہوں گے۔ وقت پڑنے پر وہ سب ہی اپنے حریفوں کے لیے جان کا عذاب ثابت ہوتے ہوں گے۔

ان تینوں چینیوں کی تعظیم قبول کرنے کے ساتھ ہی ڈون نے چینی زبان میں کچھ بولنا شروع کیا اور پھر صوفے سے اٹھ کھڑا ہوا۔ ان تینوں نے بڑھ کر واڈکا کی بوتل سمیت ڈون کے پینے پلانے کے لوازمات اٹھا لیے۔ آثار سے نظر آ رہا تھا کہ ڈون اس مرصع کمرے سے رخصت ہونے کا ارادہ رکھتا تھا اس لیے ہم تینوں نے بھی اس کی تقلید میں اپنی جگہیں چھوڑ دیں۔ چینی مولوی ہم سے پہلے ہی اٹھ کھڑا ہوا تھا۔

اس نے قالین صاف کرنے والیوں کو اپنا کام شروع کرنے کا اشارہ کیا اور ہمیں اپنے پیچھے آنے کی ہدایت کرتا ہوا شاہانہ انداز میں ایک طرف چل دیا۔ تینوں نووارد چینی اس کے پیچھے تھے اور ہم تینوں آخر میں چل رہے تھے۔

ایک طویل راہداری میں موڑ گھومنے کے بعد ڈون جس کمرے میں داخل ہوا وہ وہی کمرا تھا جہاں ڈون کی فرش میں دھنسنے والی فرشی مسند موجود تھی اور حریری پردوں کے عقب میں ہر وقت تقریباً چالیس نوخیز لڑکیاں ڈون کی دل جوئی کے لیے تیار و مستعد رہتی تھیں۔

میں نے راجہ اندر کی رنگین سبھا اور رنگیلے شاہ کی پرہجوم خلوتوں کے بارے میں بہت کچھ سنا اور پڑھا تھا لیکن میری دانست میں مکاؤ کا ڈون کوانگ فو ان سے کئی قدم آگے تھا۔ کسی بادشاہ جیسا اقتدار اور اقبال رکھتے ہوئے بھی وہ اتنا خوش نصیب تھا کہ مکاؤ کی حسین و جمیل ترین لڑکیاں بھی اس کی ہم نشینی میں فخر

محسوس کرتی تھیں۔ میں نے دیکھا تو نہیں لیکن بدنصیب زرس سے یہ سنا ضرور تھا کہ زدان کی حویلی میں خوب صورت اور نازک اندام دوشیزاؤں کی انواع حصہ تمام تھی۔ ان میں چینی لڑکیوں کی کثرت ضرور تھی لیکن ان کی ٹولی میں یورپ' امریکا' برطانیہ' مشرق وسطیٰ اور دیگر ممالک کی لڑکیاں بھی آتی جاتی رہتی تھیں۔

زدان اس خطے میں شی کا نائب تھا۔ وہ لوگ ہیروئن کے عالمی اسمگلر کے روپ میں رہتے تھے لیکن میں اس تلخ حقیقت سے واقف تھا کہ جس لائنیڈ امریکی صدر کے لامحدود اختیارات کی بھرپور پشت پناہی کے ساتھ ہیروئن کو اس کے پیداواری ممالک اور علاقوں میں کھپانے کے مذموم مشن پر کام کررہا تھا۔ ان کا فلسفہ یہ تھا کہ ہیروئن کی مقامی کھپت میں ہولناک اضافہ کروا دیا جائے تو ان ممالک میں فاضل پیداوار باقی نہیں رہے گی جسے ان کے ملک اسمگل کیا جاسکے۔ اپنے ملک کی جوان اور بے راہ رو نسل کو اس سودائی نشے سے بچانے کے لیے دوسری قوموں کے ہونہاروں کو اس بھٹی کا ایندھن بنانے کا منصوبہ خود غرضانہ ہی نہیں' شرمناک بھی تھا۔

اور زدان اسی ہیروئن کے پیسے میں کھیل رہا تھا۔ اس نے کروڑوں کے نوادرات جمع کیے ہوئے تھے۔ ایکڑوں پر پھیلی ہوئی خوب صورت حویلی کا مالک تھا۔ ہزاروں کارندوں کا بے تاج حکمران تھا۔ اسے ہر وہ قوت حاصل تھی جس کے سہارے وہ اپنی پسند کی ہر چیز حاصل کرسکتا تھا۔

اس وسیع و عریض کمرے میں' اسے رقت کے راجا اندر کی ناز برداریوں کی تیاریاں جاری تھیں۔ وسیع کمرا مختلف قوموں کی خوب صورت لڑکیوں سے بھرا ہوا تھا۔ زدان کی مسند کے ارد گرد' فرشی قالین پر گاؤ تکیے پڑے ہوئے تھے۔ وزدان کی خوب صورت اور جدید زہرہ زالی اس کی مسند کے قریب موجود تھی۔

وہاں موجود لڑکیوں نے لپک کر زدان کے ساتھ آنے والوں سے رلڑکا کی ہوئی وغیرہ لے لی۔ زدان کسی فاتح جرنیل کی طرح اپنی مسند پر جا چڑھا۔ تینوں گنجے اور موٹے چینی فرشی قالین پر گاؤ تکیوں کے سہارے بیٹھ گئے۔ ہم تینوں نے بھی ان سے ہٹ کر قالین پر نشست سنبھالی۔ چینی مولوی فطری طور پر ہمارے ہی ساتھ آبیٹھا تھا۔ آخرت سے بے خبر اور رنگینی جنس و عشرت میں ڈوبے ہوئے زدان کی حویلی کے وہ دل لبھاتے ہوئے رنگین مناظر اس چینی مولوی کے لیے ہوش رُبا ثابت ہو رہے تھے۔

زدان نے مسند پر بیٹھتے ہی رازکا کا باقی ماندہ گلاس ایک گھونٹ میں خالی کردیا۔

میں نے محسوس کیا کہ وزدان کے پاس آنے والوں میں سے ایک بدمعاش چینی بار بار دزدیدہ نگاہوں سے غزالہ کو دیکھے جارہا تھا۔ شاید غزالہ بھی اس کی نازیبا حرکت کو بھانپ چکی تھی۔ وہ بے چین سی تھی لیکن اس نے منہ سے ایک لفظ بھی نہیں کہا تھا۔ میں بظاہر انجان بن کر اس بدفطرت چینی کا جائزہ لیتا رہا۔

لڑکیوں نے چشم زدن میں چمکتی ہوئی منقش تھالیوں میں شراب کی بوتلیں' گلاس اور آئس پاٹ سجا کر ہمارے اور چینیوں کے سامنے الگ الگ رکھ دیے۔

وہ زدان کی حویلی تھی اس لیے وہاں رنگینی بھی رائج سلطنت تھی۔ زدان خود سفید رنگ کی شراب پی رہا تھا لیکن اپنے ملاقاتیوں کے لیے اس نے جنس قیمت وہسکی فراہم کی تھی۔ تینوں چینیوں نے بھدے پن کے ساتھ اپنے گلاسوں میں شراب انڈیلی' اس میں برف کے چند ڈلے ڈالے۔ پھر سائفن سے سوڈے کی دھاریں مارنے لگے۔ پیگ کے بجائے چوڑے منہ والے گلاسوں میں زہر تیار کرتے ہوئے بدمعاش چینی نے اپنے ساتھیوں سے زیر لب کچھ کہا۔ اس کا تبصرہ شاید غزالہ کے بارے میں تھا کیونکہ اس کے دونوں ساتھیوں نے فوراً ہی غزالہ کی طرف دیکھا پھر وہ تینوں ہی معنی خیز' بلکہ شیطانی انداز میں مسکرانے لگے۔

زدان ان چینیوں سے مخاطب ہوگیا۔ ابتدا میں وہ تینوں ہی ہمہ تن زدان کی طرف متوجہ رہے لیکن زدان سے چینی زبان میں مذاکرات کرنے کا فریضہ ایک ادھیڑ عمر چینی نے سنبھالا ہوا تھا' اس لیے چند لمحوں بعد' بدمعاش چینی نے ایک بار پھر غزالہ کی طرف تاکنا جھانکنا شروع کردیا۔

"مجھے یہاں وحشت ہورہی ہے۔" غزالہ نے سرگوشی کی۔ "میں اپنے کمرے میں واپس جانا چاہتی ہوں۔"

"کیوں؟ کیا بات ہے؟" میں نے انجان بن کر سادگی سے سوال کیا۔

"یہاں لڑکیاں جس قدر بے شرمی کے ساتھ اپنے جسموں کی نمائش کررہی ہیں' اس سے مجھے گھن آرہی ہے۔ میں یہ بے حیائی برداشت نہیں کرسکتی۔"

"تم اپنی نظریں جھکالو۔" میں نے اسے مشورہ دیا۔ "یہاں کا تو یہی دستور ہے۔"

"لیکن میں اس احساس سے چھٹکارا حاصل نہیں کرسکتی کہ میں جسموں کی ایک منڈی میں ہوں۔ انہیں دیکھ کر مجھے قصابوں کی دکان پر لٹکا ہوا گوشت یاد آرہا ہے جسے اچھی طرح دیکھ بھال کر مول تول کیا جاتا ہے۔ ان بے جان لاشوں کے مقابلے میں' یہ زندہ بدن زیادہ گھناؤنے لگ رہے ہیں۔"

غزالہ نے اس مردود چینی کا ذرا بھی ذکر نہیں کیا جو اسے دیکھے جا رہا تھا۔ شاید وہ اس امکان سے خوف زدہ تھی کہ کہیں میں اس چینی کی طرف سے اشتعال کا شکار نہ ہوجاؤں۔

زدان نے ان لوگوں سے اپنے مذاکرات ختم کیے تو میں نے اسے اپنی طرف متوجہ کرلیا۔ "زدان! اب ہم تینوں کے لیے کیا حکم ہے؟" اس سے پہلے میں سوشی! اگر ہم کو سلطان شلد کے حوالے

کر چکا تھا۔

"شوانے کی موت نے میری طبیعت مکدر کر دی ہے۔ اس صدمے کو بھلانے کے لیے اب یہاں محفل جمے گی۔ تم لوگ میرے مہمان ہوگے۔ میرا مشورہ ہے کہ تم شراب چکھ کر دیکھو۔ تمہیں لطف آجائے گا۔"

"میں اس عزت افزائی کے لیے تمہارا شکر گزار رہوں گا لیکن دن بھر کی بھاگ دوڑ کے بعد تھکان کی وجہ سے میرے ساتھیوں کی طبیعت ناساز ہو رہی ہے۔ ایسا نہ ہو کہ محفل میں ان کی وجہ سے رنگ میں بھنگ پڑ جائے۔ اجازت ہو تو ان دونوں کو خواب گاہ میں بھیج دیا جائے؟"

"تم یہیں رکو گے نا؟" ذوران نے میری کہی ہوئی بات کی تہ تک پہنچتے ہوئے کہا۔

"یقیناً!" میں نے پُرزور لہجے میں اس کی تائید کی۔ "ہم تینوں کا ایک ساتھ چلے جانا معیوب ہی نہیں آداب کے خلاف بھی ہوگا۔"

"ٹھیک ہے!" ذوران فوراً ہی مجھ سے متفق ہو گیا۔ "تمہارا پوپ بہت گھبرایا ہوا نظر آرہا ہے۔ یہ کل صبح ہونے والے نکاح کے لیے فارم بھرنا چاہتا ہے۔ یہ دونوں پوپ کے کاغذات مکمل کرائیں تاکہ یہ بے چارہ بھی سونے کے لیے جائے۔ چین کے مسلمان پوپ، عورت اور شراب سے ہر وقت خوف زدہ رہتے ہیں۔" وہ زور سے ہنسا پھر اپنی بات جاری رکھتے ہوئے بولا۔ "پتا نہیں یہ بے چارے شادی کے بعد اپنی بیوی سے کیا سلوک کرتے ہوں گے!"

ذوران کا وہ تبصرہ بہت جارحانہ بلکہ بے ہودہ تھا جس پر چینی مولوی برہم ہونے کی جسارت نہ کر پاتا تو زیر لب لاحول ضرور پڑھتا لیکن غنیمت یہ تھا کہ گفتگو انگریزی زبان میں ہو رہی تھی جس سے مولوی یکسر نابلد تھا۔ میں ذوران کی خوشنودی کے لیے مسکرا کر رہ گیا۔

"سارا!" ذوران نے زور سے آواز دی اور فوراً ہی سرخ بالوں اور نیلی آنکھوں والی ایک سفید فام دوشیزہ ذوران کے سامنے آکر تعظیم دینے کے بعد سیدھی کھڑی ہو گئی۔

ذوران اسے چینی زبان میں کچھ سمجھانے لگا۔ سارا تفہیمی انداز میں اپنا سر ہلاتی رہی۔

"چو سین باہر گیا ہوا ہے۔" ذوران نے سارا سے گفتگو ختم کر کے ہم لوگوں سے کہا۔ "مس سارا ایک انگریز شہزادی کی ہم نام اور ہم شکل ہے۔ انگریزی اس کی مادری زبان ہے مگر یہ چینی زبان بھی خوب بولتی ہے۔ اسے میں نے سب کچھ سمجھا دیا ہے۔ پوپ کے کاغذات کی خانہ پری کروانے کے بعد یہ تمہارے ساتھیوں کو ان کے ٹھکانے پر پہنچا دے گی۔ بعد میں تم اس کا رقص دیکھ کر حیران رہ جاؤ گے۔"

مس سارا کے بدن پر اطلس کے مختصر سے زیر جاموں سے یہ معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ سورج کی شعاعوں میں اپنا بدن سینکنے بیٹھی۔ اچانک ذوران کی محفل میں آ گئی ہو۔ اس نے دلفریب انداز میں ہم سب کو خوش آمدید کہا پھر مولوی سے کچھ بولی۔

غزالہ مجھے گھورتے ہوئے اٹھ کھڑی ہوئی۔ میں نے دانستہ اس سے نظریں چرا لیں۔

وہ چاروں وہاں سے روانہ ہوئے تو اضطراری طور پر میری نگاہیں دور تک سارا کی لچکیلی چال کا تعاقب کرتی رہیں۔ تنگ آنکھوں اور زرد رنگت والی چینی حسیناؤں کی بھیڑ میں سارا کا سحر انگیز وجود ایک خوشگوار تجربہ تھا۔ میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ اس جیسی دلکش اور خوش انداز لڑکی ذوران کی حویلی میں کیا کر رہی تھی۔ اس کے لیے اپنے ہم قوم لوگوں میں ایک خوش حال شوہر اور دو چار دل پھینک بوائے فرینڈز تلاش کرلینا بائیں ہاتھ کا کام ہونا چاہیے تھا۔ شوہر کی ہمرنگی جب اسے مالی تحفظ فراہم کر سکتی تھی جب کہ بوائے فرینڈز کی مستانہ خوش فعلیاں اس کے نا آسودہ یا نیم آسودہ تصورات میں خوشیوں کے رنگ بھر سکتی تھیں۔

"اچھی لگ رہی ہے تو میں تم ہی کو بخش دوں گا۔" ذوران کی مسخرانہ آواز نے مجھے چونکا دیا اور میں خفت آمیز انداز میں مسکرا کر رہ گیا۔ وہ تینوں موٹے چینی شاید انگریزی سے ناواقف تھے ورنہ میرا مضحکہ اُڑائے جانے پر وہ ضرور اپنی خوشی کا اظہار کرتے۔

"میں سارا کو نہیں، اپنے ہونے والی بیوی کو دیکھ رہا تھا۔ نقاہت کی وجہ سے اُس کی چال میں ہلکی سی لڑکھڑاہٹ تھی۔ وہ شوانے کی موت سے بھی متاثر ہوئی ہے۔" میں نے اپنی صفائی پیش کی۔

"میری بات مانو اور مٹی چینی کی خوب صورت بوتل سے تھوڑی سی شراب چکھ کر دیکھو۔ تم اپنی ساری پریشانیوں کو بھول کر کل کے جشن کے لیے تر و تازہ ہو جاؤ گے۔" ذوران نے اصرار کیا۔

"میں تمہارا حکم نہیں ٹال سکتا۔" میں نے اپنے سامنے والی تھالی سے بوتل اٹھاتے ہوئے کہا۔ "بہک کر کوئی گستاخی کر بیٹھوں تو مجھے معاف کر دینا۔"

میں نے اناڑیوں کے سے انداز میں رنگین گلاس میں انڈیلی اور اس میں برف یا سوڈا ملائے بغیر ایک ہی گھونٹ میں نیٹ پی گیا۔ ذوران 'ہائیں ہائیں' کر کے مجھے روکتا ہی رہ گیا۔ جب میں نے انتہائی بُرے بُرے منہ بناتے ہوئے خالی گلاس واپس رکھا تو تینوں چینی بہت دلچسپی کے ساتھ میری طرف متوجہ تھے۔

میرے منہ بنانے اور کھانسنے پر ذوران بہت محظوظ ہوا اور زور زور سے ہنستے ہوئے بولا۔ "تم بالکل ہی گھامڑ ہو۔ دوسروں کو دیکھ کر بھی کچھ نہیں سیکھ سکے۔ وہسکی سوڈے، برف یا پانی کے ساتھ ملا کر پی جاتی ہے۔ نیٹ پینے سے تو عادی شرابی بھی پناہ مانگتے ہیں۔"

"سینے میں آگ کی لکیری اتر گئی ہے۔" میں نے اپنا سینہ مسلتے ہوئے بھرائی ہوئی آواز میں کہا۔ "لیکن کچھ سرور سا آرہا ہے جیسے

میری کھوپڑی خلا میں ہلکورے لے رہی ہو۔"

زدان نے میری بھلائی کے خیال سے مجھے اُن غنڈوں چینیوں کے سپرد کردیا۔ نیلی قمیص والے بدمعاش چینی نے میرے لیے اگلا گلاس بناتے ہوئے شفاف گلاس ہتھیلی میں چھپا کر اس میں وہسکی کی غیر معمولی مقدار انڈیلی اور اس میں جلدی سے سوڈا ملا دیا۔ صاف نظر آرہا تھا کہ وہ مجھے نشے میں بدمست کرکے میرا تماشا بنانا چاہ رہا تھا لیکن اس مردود کو یہ اندازہ نہیں تھا کہ اس کا واسطہ ایک پرانے پاپی سے پڑا ہے۔

اس دن میرے ستارے کچھ اچھے تھے کہ اس محفل میں الٹا کی چینی دھنوں کے بجائے مغربی سازینوں کے ریکارڈ لگا دیے گئے۔ متعدد لڑکیاں زدان کی مسند پر اسے گھیر کر بیٹھ گئیں۔ ایک چینی اور تین سفید فام لڑکیوں نے رقص شروع کردیا اور ہماری ٹولی کی دلبری کے لیے چار لڑکیاں ہمارے پاس آ بیٹھیں۔

اس دوران میں مجھے اندازہ ہو چکا تھا کہ وہ تینوں چینی انگریزی ٹھیک بولنے یا سمجھنے سے قاصر تھے لیکن ٹوٹے پھوٹے الفاظ میں اُن کو اپنی بات سمجھائی جا سکتی تھی۔

نیلی قمیص والا بدمعاش مجھے تیز وہسکی کے دو گلاس پلانے کے بعد حیران اور خائف سا نظر آنے لگا۔ میں ظاہری طور پر تو بہت زیادہ جھوم جھام رہا تھا لیکن عملاً میرا ذہن ہر جنبش سے محفوظ تھا۔ نیلی قمیص والا میرے بارے میں اس قدر الجھا ہوا تھا کہ لڑکیوں پر زیادہ توجہ نہیں دے سکا جب کہ اس کے دونوں ساتھی ناشائستہ ہنسی مذاق میں محو تھے۔

اچانک ہی میری نیم وا آنکھوں نے سارا کو واپس آتے دیکھا۔ اس کے نمودار ہوتے ہی ڈیک پر موسیقی کا شور قدرے بلند ہوگیا۔ سب لوگ چونک کر مڑے اور سارا نے رقاص لڑکیوں کے درمیان میں قالین پر اپنے قدم جما کر اپنے بدن کو کسی پھرکی کی طرح چاروں طرف گھمانا شروع کردیا۔

اس کے قدم ایک جگہ جمے ہوئے تھے لیکن اوپری دھڑ رسہ کے بٹے جیسے کی طرح بتدریج تیزی کے ساتھ گھومے جا رہا تھا۔ اچانک موسیقی بدل گئی۔ تیز سازینوں کے ساتھ سارا فضا میں اچھلی پھر اس کے بدن میں بجلی سرایت کر گئی۔ وہ کسی ماہر اوسپیشلسٹ بازی گر کی طرح موسیقی کی دھنوں پر سولو ڈسکو کا مظاہرہ کر رہی تھی۔

سارا اپنے بدن کے ہر زاویے سے بھرپور کام لے کر اتنی تیزی کے ساتھ ناچتی رہی کہ اس کے وجود پر نظریں جمائے رکھنا دشوار ہو رہا تھا۔ آخر کار وہ ڈانس ختم ہوا اور ہال داد و تحسین سے گونج اٹھا۔

میرے دل میں نیلی قمیص والے چینی کے خلاف بغض و نفرت کا لاوا ابل رہا تھا۔ پھر میں نشے میں مدہوش ہونے کی اداکاری بھی کر رہا تھا اس لیے موقع آتے ہی میں جھومتا ہوا اٹھ کھڑا ہوا۔

"مشرقی پانی ہوئی شراب سے میرا خون گرم ہوگیا ہے زدان!" میں نے لڑکھڑاتے ہوئے لہجے میں کہا۔

"گرم خون کا علاج ضروری ہے۔" زدان بے پروائی سے بولا۔ "سارا کو اپنے پاس بلالو۔"

"نہیں زدان! میرا کسی سے لڑنے کو جی چاہ رہا ہے۔" میں نے فضا میں ادھر ادھر جھولتے ہوئے کہا۔

"جہاں سارا جیسی کئی لڑکیاں ہوں وہاں لڑائی اور دور سے مارشل آرٹس میں ماہر ہیں۔ جس سے چاہو لڑلو۔ تم جیت گئے تو وہ لڑکی تمہاری ہو جائے گی۔ کیونکہ میں ہارنے والیوں کو اپنے قرب سے محروم کر دیتا ہوں۔ بولو تم کس سے لڑنا چاہتے ہو؟"

"لڑکیوں سے لڑا نہیں کھیلا جاتا ہے۔ مجھے کسی مرد سے لڑوا دو۔" میں نے کہا۔

"تو تم سنجیدگی سے لڑنے پر آمادہ ہو؟" زدان کی آواز میں تحیر آمیز مسرت رقصاں تھی۔ "جیالے مردوں کو لڑانا تو میرا پسندیدہ مشغلہ ہے مگر تم نشے میں بدمست ہو۔ بری طرح مارے جاؤ گے۔"

"تم میری فکر نہ کرو بس مجھے کسی سے لڑوا دو۔" میں نے شکستہ لہجے میں اصرار کیا۔ "تم نے مجھے جو نشہ پلایا ہے اس نے میری رگوں میں طاقت کا ایک سمندر موجزن کر دیا ہے۔ تم دیکھنا کہ میں ہارا بھی تو آسانی کے ساتھ نہیں ہاروں گا۔ تمہارا دل خوش ہو جائے گا۔"

"ان غنڈوں میں سے اپنا حریف چھانٹ لو!" زدان نے پُرجوش انداز میں کہا۔

"نیلی قمیص والا۔" میں نے اپنے شکار کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔

زدان اپنے ارد گرد بیٹھی ہوئی لڑکیوں کو ادھر ادھر دھکیلتا اور ان پر سے پھلانگتا ہوا اپنی مسند سے نیچے آگیا۔ وہ اونچی آواز میں کچھ کہتا بھی جا رہا تھا۔ زدان کے الفاظ کے جواب میں پیدا ہونے والے دبے دبے شور، سسکاریوں اور ہیجان آمیز ردعمل سے میں نے اندازہ لگایا کہ متوقع لڑائی کے بارے میں ہر ایک پُرجوش تھا۔

تینوں موٹے اور گنجے چینی بھی اٹھ کھڑے ہوئے تھے نیلی قمیص والا کینہ توز نظروں سے مجھے گھور رہا تھا۔ چہرے کی شکنوں میں دھنسی ہوئی اس کی چھوٹی چھوٹی آنکھوں سے قہر اور غصے کی چنگاریاں پھوٹ رہی تھیں۔ کمرے میں پھیلی ہوئی تمام لڑکیاں تیزی کے ساتھ کناروں کی طرف سمٹنے لگی تھیں۔ وہ سب بھی اس محفل ناز و نوش میں بیٹھی رہی تھیں اس لیے ان سب کا ردعمل بے ساختہ اور بہت زیادہ جوشیلا تھا۔

زدان نے اپنے ہاتھ میں تھامی ہوئی واڈکا کی بوتل میں رہی سہی سفید شراب بوتل سے منہ لگا کر اپنے معدے میں انڈیل لی اور بوتل اپنے کندھے پر اچھال دی۔

اس نے دائیں ہاتھ سے نیلی قمیص والے کا ہاتھ اور بائیں ہاتھ سے میرا ہاتھ تھاما اور ہم دونوں کو اس وسیع و عریض کمرے

کے نقریباً وسط میں لے آیا۔

پہلے اس نے میرے حریف کو چینی زبان میں کچھ دیا پھر مجھ سے مخاطب ہو گیا۔

"دانتوں اور ناخنوں کا استعمال منع ہے۔ جس نے بھی ایسا کوئی غافل کیا" میں اس کی کمر پر لات رسید کروں گا۔ لڑائی کی فرمائش تم نے کی ہے اس لیے ہارنے کی صورت میں تمہیں اپنے حریف کا مطالبہ پورا کرنا پڑے گا۔ یہ دو دن اور دو راتوں کے لیے تمہاری ہونے والی بیوی کو لے جائے گا۔"

میرے خون کا دوران میری کنپٹیوں میں چڑھ آیا۔ وہ شرط سخت ذلت آمیز تھی۔ میرا خون کھولنے لگا لیکن ژون بہت خوش اور پُرجوش نظر آ رہا تھا۔ وہ اس مقابلے کو ایک کھیل سمجھ رہا تھا۔ میری طرف سے حجت یا انکار کی صورت میں بات بگڑ سکتی تھی۔ میں نے بد ستور نشے میں دھت ہونے کی اداکاری کرتے ہوئے کہا۔

"اور اگر میں جیت گیا تو کل اسے برہنہ کر کے بل فائٹنگ رِنگ میں بھینسے کے آگے پھینک دیا جائے گا۔ یہ بھینسے کو ہلاک کیے بغیر رِنگ سے باہر نہیں آسکے گا۔ یہ میری شرط مان لے تو میں اس کی شرط تسلیم کر لوں گا۔"

"تمہاری شرط بہت سخت اور ذلت آمیز ہے۔" ژون نے کہا۔ وہ رشتوں کے بندھن سے آزاد" حیوانی زندگی گزار رہا تھا اس لیے اسے اندازہ ہی نہیں ہو سکا کہ میرے حریف نے فرالہ کا ذکر درمیان میں لا کر مجھے کتنی بڑی اور ناقابلِ برداشت گالی دی تھی۔ وہ کہہ رہا تھا۔ "تیبوژ ناؤ بھی ایک حسین اور لاولد بیوی کا مالک ہے۔" "تم جیت کر اسے ایک ہفتے کے لیے حاصل کر سکتے ہو۔ مکاؤ میں بیویوں اور محبوباؤں پر ایسی شرطیں لگانا معیوب نہیں سمجھا جاتا۔ اچھی دل لگی رہتی ہے اور جو ژون کی آب و ہوا بھی بہتر ہو جاتی ہے۔"

میرا جی چاہا کہ ژون کا منہ نوچ لوں۔ مجھے اندازہ نہیں تھا کہ مکاؤ کے علاوہ اور چینی وہ جواری اس قدر گرے ہوئے اخلاق و کردار کے مالک تھے کہ جوئے اور شرطوں پر اپنی بیویوں کو بھی داؤ پر لگا بیٹھتے تھے۔

"نہیں ژون!" میں نے جھوم کر اصرار کیا۔ "اس نے میری منگیتر کو دیکھ کر شرط عائد کی ہے جب کہ میں نے اس کی عورت کو نہیں دیکھا۔ میں اس کی شرط مان رہا ہوں تو اسے بھی میرا مطالبہ تسلیم کر لینا چاہیے۔"

ژون نے میری بات کاٹ دی۔ "تمہیں یہ تو بعد کی باتیں ہیں۔ پہلے کھیل شروع ہونا چاہیے۔ تم چاہو تو اپنی حوصلہ افزائی کے لیے اپنے ساتھیوں کو بھی بلوا سکتے ہو۔"

ژون کے لب و لہجے سے معلوم ہو رہا تھا کہ وہ مجھے نشے میں دھت سمجھ رہا تھا اور اسے میری کامیابی کی ذرا بھی امید نہیں تھی۔ اس کی ساری دلچسپی اس انسانی مقابلے تک محدود تھی۔

"کسی کو بلانے کی ضرورت نہیں" میں لڑنے کے لیے تیار ہوں۔" میں نے تلخی سے کہا۔

اس دوران میں تیبوژ ناؤ مجھے پھاڑ کھانے والی خونخوار نظروں سے گھور رہا تھا۔

ژون نے ہم دونوں کے ہاتھ فضا میں بلند کیے پھر ایک جھٹکے سے نیچے گرا کر چھوڑ دیے۔

میں اپنے قدم بڑھانے بھی نہ پایا تھا کہ تیبوژ ناؤ اپنے بھاری بھرکم ... وجود کے ساتھ اچانک فضا میں اچھلا اور میرے منہ پر بھرپور لات رسید کر کے اڑتا ہوا دور جا گرا۔

وہ ضرب غیر متوقع اور بہت شدید تھی۔ میں لڑکھڑا کر قالین پر گر پڑا۔ وہ ہال لڑکیوں کی ہیجان آمیز چیخوں سے گونج اٹھا۔ مقابلہ اُن کی توقع سے زیادہ تیز رفتاری سے شروع ہوا تھا۔

میں گر ہی چکا تھا اس لیے میں نے قالین پر سے اٹھنے میں عجلت سے کام نہیں لیا۔ وہیں پڑا قالین پر لوٹتا رہا مگر میری نیم وا آنکھیں تیبوژ ناؤ پر جمی ہوئی تھیں جو اپنے پہلے ہی وار میں مجھے گرا دینے کے بعد لڑکیوں کی طرف جھک جھک کر داد وصول کر رہا تھا۔

اس کے دونوں ساتھی پُرجوش ہو گئے تھے اور مٹھیاں بھینچ بھینچ کر کچھ چلا رہے تھے۔ کسی نے ژون کے ہاتھ میں شراب کی نئی بوتل تھما دی تھی۔ اس مقابلے کی سنسنی سے بوکھلا کر چند لڑکیاں ژون سے جا چپکی تھیں لیکن سارا الگ تھلگ کھڑی کچھ افسردہ سی نظر آ رہی تھی۔

میں لڑکھڑاتا ہوا قالین پر رینگتا اور لوٹتا رہا۔ میں اپنی اداکاری سے تیبوژ ناؤ کو فریب دینا چاہ رہا تھا۔ اس نے مجھ سے زیادہ شراب پی ہوئی تھی جو اس کی کھوپڑی پر چڑھ چکی تھی۔ داد و تحسین وصول کرنے کے بعد وہ دونوں ہاتھوں کے بل "الٹی قلابازیاں کھاتا ہوا میرے قریب آیا۔ پھر اس نے جوں ہی میرے گریبان پر ہاتھ ڈالا" میں نے پوری قوت سے اس کی پسلیوں پر ٹھوکر رسید کی اور وہ مجھ سے ذرا دور ہی ڈھیر ہو گیا۔

اس کی بے ساختہ چیخ بہت دلدوز اور کریہہ تھی۔ اس پل سارے تماشائیوں کو سانپ سونگھ گیا۔ بس سارا کی تالیوں اور نعرے کی آواز ہی ہال میں گونج کر رہ گئیں۔

میں نے اپنی جگہ سے اٹھ کر تیبوژ ناؤ کی جھکی ہوئی گنجی کھوپڑی پر لات رسید کی اور وہ قالین پر ڈھیر ہو گیا۔ میری پہلی لات شاید اس کے گردوں وغیرہ پر پڑی تھی اس لیے وہ قالین پر ہی پڑا ہوا کراہتا رہا۔ تیبوژ کی بدنگاہی کی وجہ سے میرے دل میں اس کے لیے رحم کا ذرا سا بھی شائبہ نہیں تھا۔ میں نے ذرا اپنی ایڑی سے اس کی کنپٹی پر مضبوط ضرب لگائی اور اس نے بلبلا کر میرا پیر دبوچ لیا۔

پے در پے ضربات کی وجہ سے وہ اس قدر کرب کے عالم میں تھا کہ ژون کے بتائے ہوئے ضابطوں کو بھی فراموش کر بیٹھا اور میرے گھٹنے میں اپنے دانت گاڑ دیے۔ میں نے اذیت سے چیخ

ہوئے ڈون کو اس فائٹ کی طرف متوجہ کرنا چاہا لیکن ڈون اس سے پہلے ہی حرکت میں آچکا تھا۔ کمر پر ڈون کی لات پڑتے ہی زیبو کئی فٹ دور سرک گیا۔ میرا پیر اس کے دانتوں کی گرفت سے آزاد ہو گیا لیکن جھٹکے کی وجہ سے میں بھی نیچے گر گیا۔ مجھے محسوس ہو رہا تھا کہ میرے ٹکڑے کے زخم سے خون بہہ رہا تھا۔

میں قالین پر سرک کر زیبو ناز پر جا پڑا۔ وہ اذیت کے عالم میں ضرور تھا لیکن اس موٹے تگڑے کے بدن میں کسی سانڈ جیسی قوت تھی۔ غلطی بھانپتے ہی وہ بری طرح میرے بدن سے لپٹ گیا۔

ہم قوم ہونے کی وجہ سے ڈون کی ہمدردیاں زیبو ناز کے ساتھ تھیں لیکن فاؤل کرنے پر اس نے ناز کو سزا دینے میں ذرا سی بھی رعایت سے کام نہیں لیا تھا۔ ڈون کے اس رویے نے میرا حوصلہ بڑھا دیا اور میں نے اپنے نیچے دبے ہوئے گنجے کے سر کو اپنا مسلسل نشانہ بنانے کا فیصلہ کر لیا۔

زیبو کے دونوں ہاتھ میری کمر کے گرد کسے ہوئے تھے اور وہ بتدریج اپنا دباؤ بڑھانے کی کوشش کر رہا تھا جبکہ میرے ہاتھ آزاد تھے۔ میں نے اس کے چہرے پر تابڑ توڑ کئی مکے رسید کیے اور ایک مکے سے اس کا جبڑا کھل گیا۔ اس ناگہانی افتاد کی وجہ سے میری کمر پر اس کی گرفت کمزور ہوئی تو میں نے اوپر سرک کر اس کی کھوپڑی اور کنپٹیاں سہلا ڈالیں۔ وہ بہت بری طرح تڑپا اور میرے نیچے سے نکل گیا۔

اس بار زیبو ناز اپنی تمام تر مزاحمتی قوتیں یکجا کر کے قالین سے اٹھا اور مجھ پر آپڑا۔ وہ جارحانہ مکے لگا رہا تھا اور گھٹنے استعمال کر رہا تھا۔ ابتدا میں، میں بوکھلا گیا اور اس کے وار روکنے میں ناکام رہا لیکن سنبھالا لیتے ہی میں نے اس کی بائیں آنکھ پر بھرپور مکا رسید کیا جس کے نتیجے میں وہ کراہ کر الٹ گیا۔ وہ میرے لیے اسے زیر کرنے کا بہت اچھا موقع تھا لیکن اس کی لگائی ہوئی چوٹوں کی وجہ سے میں اپنی جگہ سے تیزی سے حرکت نہیں کر سکا اور زیبو ناز کسی زخمی درندے کی طرح غراتا ہوا ایک بار پھر اپنے قدموں پر کھڑا ہو گیا۔

اس کی بائیں آنکھ سوج کر بند ہو چکی تھی۔ اس پر پھٹی ہوئی پیشانی سے بہنے والا خون نمایاں نظر آرہا تھا۔ دائیں رخسار کی ہڈی بھی ٹوٹ چکی تھی۔ غزالہ کی طرف بری نیت سے دیکھنے والی بس ایک آنکھ سلامت تھی۔ اس کی تاک جھانک کا خیال آتے ہی میرا خون کھول اٹھا اور میں اپنی ہر تکلیف کو فراموش کر کے سیدھا کھڑا ہو گیا۔

اس بار ہم دونوں میں مکے بازی کا وحشیانہ مقابلہ شروع ہو گیا۔ دونوں ہی تھکن اور زخموں سے چور ہو چکے تھے اس لیے ایک دوسرے سے دور رہ کر لڑنے کی کوشش کر رہے تھے۔

اس خونریز مقابلے کا نظارہ دیکھنے والوں پر عجیب سکوت چھایا ہوا تھا۔ ہمارے چڑھے ہوئے سانسوں کے علاوہ وقفے وقفے

سے زرتان کی آواز سنائی دے رہی تھی۔ وہ شاید جنی اور انگریزی زبان میں ہم دونوں سے ایک ہی سوال پوچھ رہا تھا لیکن کوئی ہار ماننے پر آمادہ نہیں تھا۔

یک بیک زیوز نازذرا سست ہوا اور میرا بایاں گھٹنا پوری قوت سے اس کی آنکھ کے ڈھیلے پر جا پڑا۔ مجھے زیوز کی وہ آنکھ بچنے کی ذرا بھی امید نہیں تھی۔ اسے تقریباً اندھا کرتے ہی میں نے وحشیانہ انداز میں نیچے گرا دیا پھر ایک لمحہ بھی ضائع کیے بغیر فضا میں اچھل کر اپنے گھٹنے سے اس کی کنپٹی پر ہولناک ضرب لگائی۔ فضا اس کی کرب ناک چیخ سے لرز اٹھی اور اس کے بدن پر تشنج کی کیفیت طاری ہوگئی۔

میرے سر پر خون سوار ہو چکا تھا۔ وہ غزالہ کا طلب گار ہوکر رقیب بن کر میرے مقابل آیا تھا۔ میں اسے نیست و نابود کر دینا چاہتا تھا۔ میں نے اس کے سامنے رینگ کر اس کے سر اور چہرے پر گھونسے برسانے شروع کیے ہی تھے کہ کسی نے پیچھے سے میری کمر تھام کر مجھے دور کھینچ لیا۔

"ہوش میں آؤ!" وہ زرتان کی تیز آواز تھی۔ "تم نے اسے مار دیا ہے۔ رسم توڑتے ہوئے حریف پر ہاتھ اٹھانا دلیروں کا شیوہ نہیں ہے۔"

میں نے آنکھیں پھاڑ کر زیوز ناز کی طرف دیکھا۔ وہ قالین پر ماہیِ بے آب کی طرح تڑپ رہا تھا اور شاید واقعی قریب المرگ تھا۔ میں نے اپنا بدن ڈھیلا چھوڑ دیا۔ میری آنکھیں بند ہونے لگی تھیں اور اپنے بدترین حریف پر مکمل ترین فتح کے احساس کے ساتھ ہی مجھے اپنے زخموں میں تکلیف کا احساس ستانے لگا تھا۔

"یہ واقعی مر رہا ہے، زرتان!" میرے کانوں میں سارا کی کانپتی ہوئی آواز آئی۔ "اسے فوراً طبی امداد نہ دی گئی تو یہ یقیناً دم توڑ دے گا۔"

"اس کے دماغ کی رگیں پھٹ گئی ہیں۔" زرتان کی پُرسکون آواز سنائی دی۔ "دنیا کا کوئی علاج اسے مرنے سے نہیں روک سکتا۔ اسے سکون اور آزادی سے مرنے دو!"

زرتان کی زبان سے وہ خوش خبری سننے کے بعد میرا ذہن اندھیروں کی نرم اور آرام دہ دلدل میں دھنستا چلا گیا۔ غزالہ پر بری نگاہ ڈالنے والے کو جہنم واصل کر کے میں نے اتنی بڑی بازی جیتی تھی کہ اس کے بعد زرتان میرے بدن کے ٹکڑے بھی اڑا دیتا تو مجھے پروا نہ تھی۔

"وہ کنپٹی پر لگنے والی گھٹنے کی ضرب مہلک اور فیصلہ کن تھی۔" قدرے توقف کے بعد زرتان کی آواز کسی گہرے کنوئیں سے آتی سنائی دی۔ "دیکھو! یہ ٹھنڈا ہوگیا۔"

"زرتان! اب کیا ہوگا؟" سارا کی ڈوبتی ہوئی، کانپتی ہوئی آواز میری سماعت سے کسی موہوم سی بازگشت کی طرح ٹکرائی پھر میرے ہر طرف اندھیرا اور لامتناہی سناٹا پھیل گیا۔

نجانے کتنی دیر بعد، جب دوبارہ میرے حواس بحال ہوئے تو سب سے پہلے مجھے اپنے نتھنوں میں کسی اجنبی وجود کی بھڑکا دینے والی تیز مہکار گھستی ہوئی محسوس ہوئی۔ میں نے ہڑبڑا کر آنکھیں کھولنی چاہیں لیکن میرے پپوٹے بدستور منوں وزنی تھے۔

"یہ ہوش میں آرہا ہے۔" ایک پُرتجسس آواز کے ساتھ دو نرم اور گداز ہاتھ تیزی کے ساتھ میرے دونوں رخساروں کو تھپتھپانے لگے۔ وہ آواز غزالہ کی نہیں لیکن جانی پہچانی معلوم ہو رہی تھی۔

یک بیک مجھے بے ہوش ہونے سے پہلے کے واقعات یاد آئے اور میں مضطرب ہو گیا۔ زرتان کی حویلی میں زیوز ناز میرے ہاتھوں مارا گیا تھا۔ پتا نہیں اس واقعہ پر زرتان کا کیا ردِعمل تھا۔ کہیں میں اس کی قید میں تو نہیں تھا؟ وہ نسوانی آواز میری کسی نگراں کی تو نہیں تھی؟

میرے تھکے ہوئے ذہن میں پے در پے ابھرنے والے سوالات کے تسلسل نے میرے اعصاب پر اس قدر دباؤ ڈالا کہ میں نے اپنی تمام تر قوت یکجا کر کے آنکھیں کھول دیں۔

میں اس وقت زرتان کی حویلی کی اسی زیرِ زمین خواب گاہ کے آرام دہ بستر پر موجود تھا جس میں ہمارا قیام تھا۔ سارا تشویش آمیز انداز میں میرے اوپر جھکی ہوئی تھی۔ غزالہ میرے پیروں کے قریب بیٹھی ہوئی تھی اور سلطان شاہ صوفے پر براجمان "تسبیح" جپ رہا تھا۔

"اوہ! خدا کا شکر ہے کہ تم ہوش میں آگئے!" سارا ایک گہرا سانس لے کر خوشی کے ساتھ بولی۔ "میں ڈر رہی تھی کہ کہیں تم بھی اندرونی ضربات کا شکار نہ ہو گئے ہو۔"

مجھے کوئی اندرونی چوٹ نہیں آئی تھی۔ بیرونی ضربات وقت کے ساتھ مندمل ہو جاتیں۔ البتہ تکان سے میرا جوڑ جوڑ ہلا ہوا تھا اور شاید اسی وجہ سے میں نقاہت محسوس کر رہا تھا۔

اس وقت سارا مجھ سے سب سے زیادہ قریب تھی اور اس کے جوان وجود کی تیز خوشبو میرے نتھنوں میں گھسی جا رہی تھی۔ میرے لیے وہ ایک خوشگوار تجربہ تھا۔ میں سارا کی طرف دیکھ کر مسکرا دیا۔

"دیکھو! تمہارا ہونے والا شوہر ہوش میں ہے اور مسکرا رہا ہے۔" سارا نے شاید غزالہ سے مخاطب ہو کر کہا۔ "تم اس کے پاس نہیں آؤ گی؟ اس سے میرا ایسا کوئی رشتہ ہوتا تو میں نے اب تک گرمجوشی کے ساتھ بوسوں کی بوچھاڑ کر دی ہوتی۔"

"وہ تم اب بھی کر سکتی ہو!" غزالہ کی آواز ابھری۔ "زئی شاہ اسی توقع پر تمہاری طرف دیکھ کر مسکرا رہا ہے۔ تمہیں اس کا دل رکھنا چاہیے۔"

"اوہ خدا!" سارا کراہی۔ "میں اب سمجھی کہ تم اتنی دیر سے مجھ سے کھنچی کھنچی کیوں ہو۔ شاید تم سمجھ رہی ہو کہ میں تمہارے شوہر پر ڈورے ڈالنے کی کوشش کر رہی ہوں۔"

غزالہ نے رُکھائی کے ساتھ اُس کی بات کاٹتے ہوئے کہا۔

"اس میں تمہارا کوئی قصور نہیں ہے۔ یہاں کے رنگین اور رومان پرور ماحول میں ہر مرد اور عورت کے بہکنے کا امکان ہے۔"

سارا نے بھی غزالہ کو اپنی بات پوری نہیں کرنے دی۔ وہ لاکھ آزاد خیال اور مخلوط مغربی معاشرت کی عادی سہی لیکن غزالہ کی الزام تراشی برداشت نہیں کر سکی اور کاٹ دار لہجے میں بولی۔

"ہوش میں رہ کر بات کرو۔ لڑکی! میں زون کی خدمت پر مامور ہوں۔ ایسی لڑکیوں کو کسی اور مرد سے میل جول کی اجازت نہیں ہوتی۔ زون ہزار آنکھوں سے اُن کی نگرانی کرتا ہے۔ زون سے بے وفائی کرنے والی لڑکیوں کو عبرت ناک انجام کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ میں اپنا مستقبل اپنے ہاتھوں کیسے برباد کر سکتی ہوں؟"

"اوہ نہیں!" میں نے تھکی ہوئی آواز میں انگریزی میں کہا۔ "غزالہ میرے بارے میں بہت جذباتی ہے۔ میں اس کی غلط فہمی دور کر دوں گا۔"

"عورت برطانیہ میں ہو یا مکاؤ میں، اپنے مرد کے قریب دوسری عورت کا سایہ بھی برداشت نہیں کر سکتی۔ میں نے انسانی ہمدردی کے تحت تمہارا ساتھ دیا اور تمہاری بیوی مجھے یہ انعام دے رہی ہے۔ اپنی جلن اور حسد میں اسے یہ بھی یاد نہیں رہا کہ تم نے اپنی زندگی موت کے جبڑوں سے چھینی ہے۔" سارا چڑچڑی اور جذباتی ہوئی میرے سرہانے سے دور چلی گئی۔

"ہمدردی جتانے سے پہلے پورا یقین کر لیا کرو کہ مرد اکیلا ہی ہے۔" سلطان شاہ کی سنجیدہ آواز سنائی دی۔ "اس اصول کو نظر انداز کرو گی تو ایسے الزامات کا سامنا کرتی رہو گی۔"

"تم بالکل احمق بلکہ اوّل درجے کے گدھے ہو۔" سارا کی جھلائی ہوئی آواز ابھری۔ "ہمدردی ایک اضطراری انسانی جذبہ ہے۔ یہ کسی مصلحت کے تحت دیکھ بھال کر نہیں کی جاتی۔ میرا خیال تھا کہ تم لوگ صرف انگریزی سمجھتے ہو اس لیے میں تمہاری کچھ مدد کر سکوں گی، لیکن تم تو سب ہی تنگ نظر اور حاسد معلوم ہوتے ہو۔ میں جا رہی ہوں۔ اب زون کسی چینی لڑکی ہی کو بھیجے گا۔"

"ارے نہیں ڈارلنگ!" سلطان شاہ بوکھلا کر صوفے سے کھڑا ہو گیا اور سارا کا بازو تھام کر خوشامدانہ انداز میں بولا۔ "میں تو مذاق کر رہا تھا اور تم برا مان گئیں۔ میں نے کروٹ لے لی تھی اور اسی وقت وہ دونوں میرے سامنے آ گئے تھے۔"

"مذاق!" سارا نے غصے سے آنکھیں نکالتے ہوئے کہا۔ "تمہیں یہ جرأت کیسے ہوئی؟ ابھی تو میرا تم سے باقاعدہ تعارف تک نہیں ہوا ہے۔" اس نے ایک جھٹکے سے اپنا بازو آزاد کرا لیا۔ "تم نے مجھ سے یہی مذاق برطانیہ میں کیا ہوتا تو میں اب سے بہت پہلے تمہارے منہ پر تھپڑ رسید کر چکی ہوتی۔ ہم لوگ شناسائی اور تعارف کے بغیر کسی کو ہیلو کہنا بھی سخت معیوب سمجھتے ہیں۔"

"مجھے معلوم ہے۔" غزالہ بھی تیکھے تیوروں کے ساتھ اس معرکے میں شامل ہو گئی۔ "تعارف کے بعد ہیلو کہتے ہی تم لوگ کورٹ شپ شروع کر دیتے ہو۔ زندگی بھر بوائے فرینڈ اور گرل فرینڈ بدلتے رہتے ہو۔ اس بے ہودہ عمل میں جو بچے وجود میں آتے ہیں انھیں سرٹیفکیٹ کی بیساکھی بھی لگا دیتے ہو۔ ایسے بچوں کی پیدائش سے تعلیم اور ملازمت حتیٰ کہ رفاقت تک کوئی ان سے ان کی ولدیت نہیں پوچھتا کیوں کہ اس سوال کو تمہارے معاشرے میں معیوب سمجھا جاتا ہے لیکن بن بیاہی ماں کو کوئی بدکار نہیں کہتا۔ حکومت انھیں معاشی تحفظ دیتی ہے اور معاشرہ اپنے نظریے کی وجہ سے انھیں سر آنکھوں پر بٹھاتا ہے۔"

غزالہ کے الفاظ پر سارا کا چہرہ غصے سے سرخ ہو گیا اور وہ بپھر کر بولی۔ "اپنی زبان کو لگام دو۔ رذیل طبقے کی حرکتوں کی وجہ سے تم شرفا پر الزام تراشی نہیں کر سکتیں۔"

"زون سے تم نے کس چرچ میں شادی کی ہے جو اُس کی خدمت گاری بھر رہی ہو؟" غزالہ نے استہزائیہ لہجے میں سوال کیا۔ "تم تو شاید برطانوی شرفا میں اعلیٰ مقام رکھتی ہو گی؟"

"یہ سراسر زیادتی ہے۔ میں یہ بکواس برداشت نہیں کر سکتی۔" سارا روہانسی ہو گئی اور تیزی سے دروازے کی طرف مڑ گئی۔

"سارا!" میں نے اُسے پکارا۔ "ٹھہر جاؤ۔ یہ دونوں پاگل ہو گئے ہیں۔ ان کی باتوں پر مت جاؤ۔ مجھے تمہاری موجودگی اور مدد کی شدید ضرورت ہے۔"

وہ رک کر میری طرف پلٹی تو اس کی چمکدار نیلی آنکھوں میں آنسو جھلملا رہے تھے۔ "یہاں کئی لوگ انگریزی بولتے اور سمجھتے ہیں لیکن تمہاری زبان اور لب و لہجے کی مٹھاس کی وجہ سے میں نے اپنائیت محسوس کی تھی۔" وہ بھرائی ہوئی آواز میں کہہ رہی تھی۔ "یہاں زون اور چند یورپی لڑکیوں کے علاوہ میں کسی سے مانوس نہیں ہو سکی ہوں لیکن یہ دونوں میری دل آزاری پر اتر آئے۔ میں ان کی غلط فہمی کو خوب سمجھ رہی ہوں لیکن انھیں دوسروں کے جذبات کا بھی پاس ہونا چاہیے۔ میری دشمنی میں یہ لوگ تمہاری تکلیف بھی فراموش کر بیٹھے ہیں۔"

"سوری! میں ان کی طرف سے معذرت خواہ ہوں۔" میں نے بستر سے اٹھتے ہوئے کہا۔

"تم نے کیا کہا ہے؟ سوری تو ان دونوں کو کہنا چاہیے۔" سارا نے شکوہ کیا۔

ان دونوں نے میرے مطالبے سے پہلے بیک وقت سوری کہا اور سارا مسکرا دی۔

"میرا خیال ہے کہ اب ہمارا باقاعدہ تعارف ہو چکا ہے۔" سلطان شاہ نے ہنستے ہوئے کہا۔

"لیکن کوئی بدمزگی والی بات نہیں ہو گی۔" سارا نے جھجکی

سے آنکھیں صاف کرتے ہوئے کہا۔ اس بے چاری کے جسم پر لباس ہی ناکافی تھا تو یہ سوال کہاں سے لاتی۔

"بس ایک بات!" سلطان شاہ نے اصرار کیا۔ "میرا بس چلے تو انگریزی لغت سے سوری کا لفظ خارج کرا دوں۔ یہ بڑی سے بڑی خطا کا تیر بہدف نسخہ ہے۔ بیوی پوری رات بوائے فرینڈ کے ساتھ گزار کر آئے تو شوہر سے اس کا مسلسل جھگڑا رہتا ہے لیکن جوں ہی وہ سوری کہتی ہے تو اس کی بے وفائی سمیت ہر بات ختم ہو جاتی ہے۔"

اس بار سارا بدستور مسکراتی رہی اور بولی۔ "معلوم ہوتا ہے کہ تم لوگ برطانیہ میں کافی دن گزار چکے ہو۔ چلتے پھرتے سیاحوں کو اندر کی باتوں پر اتنی معلومات نہیں ہوتیں۔"

"تم نے تین گھنٹے گزر جانے کے باوجود یہ نہیں بتایا کہ اوپر زیبی کے ساتھ کیا ہوا تھا؟" غزالہ نے سارا کے ساتھ صوفے پر بیٹھتے ہوئے نرم لہجے میں شکایت کی۔

"کیسے بتاتی؟ مجھے اس کے ساتھ دیکھتے ہی تمہارا موڈ بن گیا تھا اور تم نے مجھے نظرانداز کر کے اسٹریچر پر لانے والی چینی لڑکیوں پر طبع آزمائی شروع کر دی تھی۔ تمہیں یہ بھی یاد نہیں رہا کہ تمہاری شادی کے کاغذات مکمل کرانے میں میں نے کتنی فراخ دلی سے تمہاری مدد کی تھی۔"

سارا نے زیبو ناز سے ہونے والے خوں ریز مقابلے کی کہانی سنانی شروع کی تو وہ دونوں ہی بھونچکا رہ گئے اور جب سارا نے میرے گھٹنے کی ضرب سے زیبو ناز کی کربناک موت کا ذکر کیا تو غزالہ اپنی بے ساختہ چیخ پر قابو نہ رکھ سکی۔ سلطان شاہ بھی بے اختیاری سے میری طرف دیکھ رہا تھا۔

"میرا خیال ہے کہ وحشی زیبی کے دماغ پر چڑھ گئی تھی ورنہ یہ لڑنے کی خواہش ظاہر نہ کرتا۔" سارا نے اپنی رائے ظاہر کی۔ "زیبو ناز ژون کے آدمیوں میں سب سے زیادہ سفاک مشہور تھا۔ مجھے ڈر تھا کہ کہیں وہ زیبی کی گردن ہی نہ توڑ دے لیکن اس کے ستارے یاور تھے کہ یہ سرخ رو رہا۔"

"پھر۔ پھر اب کیا ہوگا؟" غزالہ کو فوری طور پر مستقبل کی فکر لاحق ہو گئی۔

"کچھ بھی نہیں!" سارا نے بے پروائی سے کہا۔ "زیبی جیت گیا۔ اب کل زیبو کو برہنہ کر کے مجمعے کے سامنے پھینکنے کی ضرورت باقی نہیں رہی۔ ژون زبان کا پکا ہے۔ زیبو ایک جانا زیبی کی ناتمامانہ خواہش ضرور پوری کی جاتی۔ اب کل کا فنکشن خون کی سرخی سے محفوظ رہے گا۔"

"وہاں تین چینی تھے۔ ان میں سے زیبو کون تھا؟" غزالہ نے پوچھا۔

"نیلی قمیص والا۔" سارا سے پہلے میں بول پڑا۔ میرا لہجہ معنی خیز تھا لیکن غزالہ نے اس پر غور نہیں کیا۔

"میں اسی لیے شراب سے روکتی ہوں۔" غزالہ مجھے ملامت کرنے لگی۔ "تمہیں اپنے اعصاب پر ناز ہے اور میں کہتی ہوں کہ یہ کسی بھی وقت سر چڑھ کر بولنے لگتی ہے اور آدمی اپنے جامے سے باہر ہونے لگتا ہے۔"

میں اُسے بتانا چاہتا تھا کہ اس مقابلے کا سبب نشہ نہیں بلکہ زیبو ناز کی نظربازی تھی لیکن ژون کی حویلی میں خفیہ ڈکٹا فونز کی موجودگی کی وجہ سے میں نے زبان بند رکھی۔ وہ راز کھل جانے کی صورت میں ژون اپنے آدمی کی موت کو اتفاقی حادثے کے بجائے سازش کا نتیجہ قرار دے سکتا تھا جو ہمارے لیے پریشانیوں کا سبب بن جاتا۔

"اوپر والی محفل کا کیا حال ہے؟" میں نے موضوع بدلتے ہوئے سارا سے پوچھا۔

"تمہاری فتح اور زیبو کی موت کے ساتھ ہی محفل کا رنگ اکھڑ گیا۔ اب اوپر سناٹا ہوگا۔ ژون اسی وقت اپنے عملے کو ہدایات دے کر چند لڑکیوں کے ساتھ ایک خوابگاہ میں چلا گیا تھا۔"

"زیبو کی لاش کا کیا بنا ہوگا؟" غزالہ اس موضوع سے ہٹنے پر آمادہ نہیں تھی۔

"لاش اس کے ساتھی لے گئے۔ وہ اپنے عقائد کے مطابق اس کی آخری رسوم ادا کریں گے۔"

"ژون آخری رسوم میں شرکت نہیں کرے گا؟" غزالہ نے پوچھا۔

"ژون کہیں نہیں آتا جاتا۔" سارا نے اسے سمجھایا۔ "اس کی طرف سے زیبو کی بیوہ کو خطیر امداد ضرور بھجوا دی جائے گی۔ وہ مرنے والوں کے پسماندگان کا بہت خیال رکھتا ہے۔"

"زیبو کے ساتھی ہمارے لیے مشکلات پیدا کرنے کی کوشش ضرور کریں گے۔"

"ناممکن!" سارا نے کہا۔ "یہ شرطیہ مقابلہ ژون کی اجازت سے ہوا تھا۔ کسی کی مجال نہیں کہ تمہاری طرف میلی آنکھ سے بھی دیکھ سکے۔ مکاؤ میں ژون کی مرضی الہامی قانون کا درجہ رکھتی ہے۔"

"اگر یہ شرطیہ مقابلہ تھا تو جیتنے کی صورت میں زیبو ناز کو کیا حاصل ہوتا؟" غزالہ اچانک پوچھ بیٹھی۔

"وہ دو روز کے لیے تمہیں لے جاتا۔" سارا نے برجستہ کہا اور غزالہ کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔

"اور تم نے یہ شرط قبول کر لی؟" اس نے مجھے گھورتے ہوئے دکھی لہجے میں سوال کیا۔

"مقابلہ طے ہونے کے بعد اس نے یہ شرط عائد کی تھی جو ژون کی وجہ سے مجھے قبول کرنی پڑی۔ اس پر میں نے اپنی جوابی شرط عائد کی تھی۔" میں نے اسے آنکھ سے اشارہ کرتے ہوئے کہا۔

سلطان شاہ نے بھی میرا اشارہ دیکھ لیا اور ہوشیاری کے ساتھ

بولا۔ "جو ہو چکا ہے اب اس پر سر کھپانا بے سود ہے۔ میری الجھن یہ ہے کہ چینیوں میں انگریزی اور چینی ناموں کا مرکب کیوں ہوتا ہے؟ جیسے نازرانا لن، سارا سی لی! ہانگ کانگ میں بھی یہ رواج عام ہے۔"

سارا ہنس پڑی۔ "مین لینڈ چائنا سے ہجرت کرنے یا فرار ہونے والوں کی دوسری یا تیسری نسل سے یہ شوق پیدا ہوا ہے کہ لوگ اپنے ذاتی نام مغرب سے لینے لگے ہیں لیکن آخر میں خاندانی نام بھی لگاتے ہیں۔ اس طرح وہ شاید یہ ظاہر کرنا چاہتے ہیں کہ ان کی پیدائش چین سے باہر، انگریزی اور پرتگیزی مقبوضات میں ہوئی ہے۔ چین میں ایسے مرکب نام ناپید ہیں۔ شروع میں مجھے بھی الجھن ہوتی تھی۔"

کچھ دیر تک ناموں اور رہن سہن کے بارے میں اُن چینیوں کی نفسیات پر باتیں ہوتی رہیں جو مکاؤ اور ہانگ کانگ میں رہتے تھے۔ سارا نے چینیوں کی زبان کے ساتھ ہی ان کے بارے میں بہت کچھ سیکھا تھا۔ اسے موضوع ملا تو وہ اپنی معلومات فخر کے ساتھ ہمارے سامنے دُہرانے لگی۔

لیکن میں دیکھ رہا تھا کہ مقابلے کی شرط سے آگاہ ہونے کے بعد غزالہ کو چپ سی لگ گئی تھی اور وہ صدمے کے عالم میں خاموش بیٹھی ایک ایک کی صورتیں تک رہی تھی اس لیے میں نے تکلیف اور بے چینی میں مبتلا ہونے کی اداکاری شروع کر دی حالانکہ مجھے اپنے داہنے تلوے کے زخم کے علاوہ کہیں بھی زیادہ تکلیف کا احساس نہیں ہو رہا تھا۔ اس زخم پر مجھے خاصی دبیز اور آرام دہ پٹی چڑھی ہوئی نظر آ رہی تھی۔

"ہم نے ساری رات یوں ہی گزاری تو کل دن بھر سوتے رہیں گے۔" آخر کار سارا انگڑائی لے کر اٹھ کھڑی ہوئی۔ "تم لوگوں کو تو ہیڈ زولان کے سامنے حاضری بھی دینی ہے۔"

اس بار کسی نے سارا کو روکنے کی کوشش نہیں کی کیوں کہ ہر ایک تخلیے کا خواہاں تھا۔ سارا اگلی صبح آنے کا وعدہ کر کے ہم لوگوں سے رخصت ہو گئی۔

مجھے اندازہ تھا کہ سارا کے جاتے ہی مجھ پر سوالات کی بھرمار ہو جائے گی، اس لیے میں نے فوراً ہی ہونٹوں پر انگلی رکھ کر ان دونوں کو خاموش رہنے کا اشارہ کیا اور قلم کاغذ سنبھال لیا۔

غزالہ ناراضی کے عالم میں اپنی جگہ بیٹھی رہی لیکن سلطان شاہد سے صبر نہ ہو سکا اور وہ بستر پر مجھ سے تقریباً جڑ کر بیٹھ گیا۔

زولان کی حویلی میں ہونے والے خونریز مقابلے کے پس منظر کی وضاحت میں جوں ہی میں نے ابتدائی سطور مکمل کیں تو سلطان شاہد نے میرے ہاتھ سے قلم لے لیا اور تحریر کے ذریعے مجھے مطلع کیا کہ غزالہ زیوزی کی چھیڑ چھاڑ سے بہت پریشان اور رنجیدہ ہو گئی ہے۔ اس کا خیال تھا کہ میں زیوزی کی حرکتوں سے بے خبر تھا۔ اس نے محض اسی وجہ سے زولان کی محفل سے اٹھنے کا فیصلہ کیا کہ کہیں میں زیوزی کی حرکات دیکھ کر مشتعل نہ ہو جاؤں۔ اُس نے سارا کے ساتھ خواب گاہ میں پہنچتے ہی سلطان شاہد کو ان باتوں سے باخبر کر دیا تھا۔ سلطان شاہد کو حیرت تھی کہ میں بظاہر بے خبر نظر آنے کے باوجود پوری طرح مستعد اور چوکنا تھا۔

وہ بات بہت سیدھی سادی سی تھی لیکن غزالہ کے اداس اور ناراض ہونے کی وجہ سے میں قدرے جذباتی ہو گیا پھر شاید ان دنوں بھی میرے ذہن میں لکھنے لکھانے کے جراثیم کلبلا رہے تھے اس لیے میری وہ تحریر ایک صفحے سے بھی تجاوز کر گئی۔ میں نے آخر میں لکھا۔ "میں تمہاری خاطر لڑا اور میں نے اُس مردود کو کشتۂ جہنم بنا دیا، جس نے تم سے چھیڑ چھاڑ کے بعد میرے سامنے تم کو لے جانے کی خواہش کا اظہار کیا تھا۔"

میرے تلوے کی تکلیف اتنی زیادہ نہیں تھی کہ میں چل بھی نہیں پاتا لیکن میں بستر پر ہی بیٹھا رہا اور دو صفحات میں نے سلطان شاہد کو تھما دیے۔ سلطان شاہد نے تحیر انگیز خاموشی کے ساتھ وہ کاغذ غزالہ کو دے دیے جن کی ابتدا میں سلطان شاہد کی تحریر بھی تھی۔

غزالہ نے بے زاری اور روٹھی کے عالم میں میری تحریر پڑھنی شروع کی لیکن فوراً ہی اُس کے چہرے پر تغیر کی علامات ابھر آئیں جو لمحہ بہ لمحہ گہری ہوتی چلی گئیں۔

چند منٹ گزر گئے۔ غزالہ کی بدلتی ہوئی جذباتی کیفیات اُس کے چہرے اور وجود سے ظاہر ہو رہی تھیں۔ پھر وہ برداشت نہیں کر سکی۔ صوفے سے اٹھ کر والہانہ انداز میں دوڑتی ہوئی آئی اور میرے سینے سے لپٹ کر پھوٹ پھوٹ کر رونے لگی۔

میرے لیے وہ بہت دل گداز اور جذبات آفریں لمحات تھے۔ مدتوں کی چاہت اور مراسم کے بعد وہ پہلا موقع تھا کہ غزالہ ایسے محبوبانہ اور والہانہ انداز میں میرے سینے سے آ لگی تھی۔

میں اپنی رہی سہی تکلیف کو بالکل ہی بھول گیا۔ مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے میرے وجود کے چاروں طرف ریشمی سی حرارت اور حلاوت کا ایک گداز سمندر پھیل گیا ہو۔ میں خود کو روئی کے گالوں سے بھی ہلکا محسوس کر کے اس سمندر سے اوپر ہی اوپر فضاؤں میں پرواز کرنے لگا۔ غزالہ کے سحر انگیز پیکر کے بھرپور لمس نے مجھے یک بیک زندگی کی اچھوتی اور دلفریب رعنائیوں سے روشناس کرا دیا تھا۔

میں نے جب سے اسے دیکھا تھا یہی سوچا تھا کہ وہ میری ہے اور اس نے بھی شاید پہلے ہی دن سے مجھ کو اپنا اٹوٹ انگ سمجھ لیا تھا۔ اس بات کو برسوں بیت گئے تھے۔ ہم دونوں نے زمانے کے ان گنت سرد و گرم دیکھے لیکن گزرتے ہوئے دنوں کے ساتھ وہ چاہت ماند نہیں پڑ سکی۔ ہمارے درمیان پیدا ہونے والے فاصلے ہمیشہ اس آگ کو مزید بھڑکاتے رہے۔ ابتدا سے ہی وہ میری تھی اور میں اس کا تھا لیکن جسمانی طور پر ہم کبھی بھی ایک دوسرے سے اتنا قریب نہیں آئے تھے کہ جذباتی ماحول میں ایک دوسرے کے وجود کی

حرارت محسوس کر سکیں۔

میں نے غزالہ کو اپنی بانہوں میں بھینچ لیا۔ اس کے ہونٹوں سے ایک دبی دبی سی آواز نکلی۔ میں اس وقت خیال و خواب کی ایک نئی کائنات میں سفر کر رہا تھا۔ مجھے احساس ہی نہ ہو سکا کہ غزالہ کی اس آواز میں ہلکا سا احتجاج پنہاں تھا یا وہ ممنونیت کا کوئی ڈھکا چھپا اظہار تھا۔ ان چند لمحوں میں میں نے یہ محسوس کیا کہ دیوار برلن، شرافت اور ساوارا کے تمام روپ فریب بہروپ تھے۔ وہ سب خوابوں میں یاد رہ جانے والی حسین اکائیاں تھیں۔ ان کی لذت و رعنائیاں ان ہی چند لمحوں، مختصروں یا دنوں کے لیے تھیں جب تک وہ سائے کی طرح ساتھ ہوتی تھیں۔ اس کے بعد ان کا وجود ایک خواب ہو کر رہ جاتا تھا۔ ایک منتشر سا خواب، جس کے بارے میں کبھی بھی یہ بھروسا نہیں ہوتا کہ وہ خواب دوبارہ نظر آ سکے گا۔ کائنات میں اگر وہ دونوں سے وتک برقرار ہیں تو وہ کوئی جلتی پھرتی عورت نہیں ہوتی۔ یہ وہ عورت ہوتی ہے جو اپنی ہوتی ہے اور جس پر ہر آن اپنا حق جتایا اور جتایا جا سکتا ہے۔ راہ چلتے ہونے والی لمحاتی آشنائیوں کو کائنات میں پیدا ہونے والے رنگوں کا بہانہ قرار نہیں دیا جا سکتا۔

”میں چلتا ہوں۔“ سلطان شاہ نے کھنکھار کر کہا۔ ”اب صبح نکاح کے وقت ملاقات ہوگی۔“

میں نے خجالت آمیز انداز میں غزالہ کو اپنی گرفت سے آزاد کرتے ہوئے کہا۔ ”تم بہت مردود اور زبان دراز ہو گئے ہو۔ اس وقت تم نے بالکل بے وقت کی راگنی الاپی ہے۔“

”فرانس اور یورپ کے شہزادوں میں حسین لڑکیوں کے لیے ڈوئیل لڑنے کا ایک روایتی انداز ابھی تک چلا آ رہا ہے۔ ایسے مقابلے ’قانوناً‘ ممنوع ہیں لیکن پھر بھی ’چند سرپھرے‘ کبھی کبھار ایسے مقابلوں کا اہتمام کر لیتے ہیں۔ جیتنے والے کو اپنی محبوب مل جاتی ہے اور مرنے والے کو خاموشی کے ساتھ سپرد زمین کر دیا جاتا ہے۔“ سلطان شاہ اس کمرے میں ٹہلتے ہوئے بولنے لگا۔ ”دیکھا جائے تو تم نے بھی ڈیوڈ ناڈ سے ڈوئیل لڑ کر غزالہ کو جیتا ہے۔ میں تمہارے ہارنے کا تصور بھی نہیں کر سکتا تھا لیکن تمہارے کامران ہونے پر خوش ہونا میرا فرض ہے۔ تمہیں غزالہ کے ساتھ یکجا دیکھ کر مجھے یہ یقین ہونے لگا ہے کہ آنے والی صبح ایک حسین پیغام لے کر آئے گی۔“

”تم بالکل ڈفر ہو!“ غزالہ نے خفت آمیز ہنسی کے ساتھ کہا۔ ”جو باتیں تمہارے علم میں ہیں، ان کے سہارے تم اپنی علمیت کا رعب گانٹھنے کی کوشش کر رہے ہو۔“

”میرا بس چلے تو میں ڈوڈن کے پیر دھو کر وہ پانی پیا شروع کر دوں۔“ سلطان شاہ نے پُرزور لہجے میں کہا۔ ”یہ اسی کا دم اور علم ہے کہ کل صبح تم دونوں کا نکاح ہونے والا ہے۔ ڈوڈن درمیان میں نہ آتا تو نہ جانے کب تک تم دونوں لٹھ ہی بھرتے رہتے۔“

”تم ہم دونوں میں سے کس کو بدنیت قرار دے رہے ہو؟“ غزالہ نے جھینپتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

”کسی کو نہیں!“ سلطان شاہ نے ہنس کر کہا۔ ”اس کا پُرخیر یہی ہے کہ تم دونوں کی انا نڑے آ رہی تھی۔ شادی کے معاملے میں کوئی بھی پہل کرنے پر آمادہ نہیں تھا اور نہ ہی تم دونوں کو کسی بڑے کا شاید میسر تھا۔ ڈوڈن نے اپنی سلطان المحتاطیت سے یہ کمی پوری کر دی ہے۔“

”مجھے غزالہ کی بات کو دہرانا پڑے گی کہ تم بالکل ڈفر ہو۔“ میں نے سنجیدگی سے کہا۔ ”انا کا سرے سے سوال ہی نہیں تھا۔ حالات کے الجھاؤ نے اتنی مہلت ہی نہیں دی کہ ہم اپنی ذاتی زندگی کے بارے میں کچھ سوچ سکتے۔ ایک کے بعد دوسرا اور دوسرا تیسرا مسئلہ کھڑا ہوتا رہا....“

سلطان شاہ کے ہونٹوں پر شوخ مسکراہٹ آ گئی۔ ”بس اب تھوڑی دیر کی بات ہے۔ صبح ہوتے ہی قاضی ان سارے مسائل کو نمٹا دے گا۔“

ڈیوڈ ناڈ سے ہونے والے مقابلے کے نتیجے میں میرے بدن کے کئی حصوں میں خاصا درد تھا۔ میرے کپڑے بھی کئی جگہ سے پھٹ گئے تھے۔ اس لیے میں بستر سے اتر کر لنگڑاتا ہوا غسل خانے کی طرف چل دیا۔ میری لنگڑاہٹ میں تکلیف سے زیادہ اس سوئی چُبھنے کا دخل تھا جو غزالہ اور ساوارا نے میرے زخم پر چڑھا دی تھی۔ میں نے غسل خانے کے آئینے میں اپنا عکس دیکھا تو دو بڑے دھبوں اور ورم کے علاوہ کسی ٹوٹ پھوٹ کے آثار نہیں تھے۔ یہ میری خوش قسمتی ہی تھی کہ اتنے سخت مقابلے میں مجھے کاری ضربات نہیں آئی تھیں۔

لباس اتارتے ہوئے مجھے اپنے بائیں بازو میں ٹیس سی محسوس ہوئی۔ اس ٹیس کے مقام کا تعین ہوتے ہی مجھے انجکشن کی سوئی کا تازہ نشان بھی نظر آ گیا۔ اس کا مطلب تھا کہ میرے ہاتھوں ڈیوڈ ناڈ کے وحشیانہ قتل کے باوجود ڈوڈن نے مجھے بے یارومددگار نہیں چھوڑا تھا بلکہ مجھے باقاعدہ طبی امداد دی گئی تھی۔ بازو کا انجکشن یقینی طور پر زہر اور کا کوئی تریاق رہا ہوگا کیوں کہ انسانی دانتوں کے لگائے ہوئے گہرے زخم میں زہر پھیل جانے کے قوی امکانات ہوتے ہیں۔ اسی طرح یہ امکان بھی تھا کہ میرے زخم کی مرہم پٹی ڈوڈن کے کسی پیشہ ور ڈسپنسر نے کی ہو۔

میرے لیے یہ نئے انکشافات بہت حوصلہ افزا تھے۔ ساوارا نے ڈوڈن کے امکانی ردعمل کے بارے میں جو کچھ کہا وہ زبانی تفریح سے زیادہ اہم نہیں تھا۔ ڈوڈن کے صحیح ردعمل کا اندازہ اس سے سامنا ہونے پر ہی ہو سکتا تھا لیکن میری طبی دیکھ بھال کی جو علامات سامنے آ گئیں وہ ساوارا کے بیان کی تائید کر رہی تھیں۔

میں نے ڈوڈن کا شکریہ ادا کرنے کا وعدہ کیا کیونکہ کامیابی کا سفر بہت تیزی

کے ساتھ طے کیا تھا۔ کراچی سے ملکاڈ کے لیے روانہ ہونے تک مجھے خود یقین نہیں تھا کہ میں ذولن جیسے خرانٹ اور تند خو شخص تک رسائی حاصل کر سکوں گا لیکن ہانگ کانگ پہنچنے کے بعد ہی حالات میں تیزی کے ساتھ ایسی تبدیلیاں رونما ہوئیں کہ خود ذولن اپنی حویلی سے چل کر بنگو کلب پہنچا جہاں میں ٹھہرا تھا۔

پچھلی صبح تک سب کچھ ٹھیک ٹھاک چل رہا تھا۔ بس ایک مرحلہ نازک تھا کہ اتنا کے ذان 'منیش کانڈ کی آمد پر خود کو کس طرح بچایا جائے؟ وہ خطرہ شروع سے سر پر منڈلا رہا تھا۔ میں نے کراچی ہی میں منیش کانڈ کی زبان سے اس کا پروگرام سننے کے بعد فوری طور پر ملکاڈ کی طرف دوڑ لگانے کا فیصلہ کیا تھا۔ اس خطرے کا سدِباب کرنے کے لیے میرے ذہن میں ایک منصوبہ پرورش پا رہا تھا اسی کی ایک کڑی کے طور پر میں نے بلو پائپ اور اس سے پھینکی جانے والی زہریلی سوئیاں خریدی تھیں لیکن رن میں مس شوانے ہمارے سروں پر مسلط رہی پھر ذولن کی حویلی میں جابجا نصب خفیہ آلات کی وجہ سے میں غزالہ اور سلطان شاہ سے تبادلۂ خیال نہ کر سکا۔ وقت بہت تیزی کے ساتھ گزرتا جا رہا تھا اور ہمارے درمیان باہمی تبادلۂ خیال کے فقدان کے نتیجے میں ہم پر کوئی بہت بڑی تباہی بھی نازل ہو سکتی تھی۔

ایک طرف وہ پریشان کن ذہنی دباؤ تھا پھر مس شوانے کی اچانک خودکشی نے ذولن کو چوکنا کر دیا تھا۔ ہم لوگوں کو اس بدنصیب عورت کی خودکشی کے اسباب کا بخوبی علم تھا کیونکہ وہ ہمارے پیدا کردہ بگاڑ کے نتیجے میں ہی راہیٔ ملکِ عدم ہوئی تھی مگر ذولن کے لیے یہ واقعہ ناقابلِ فہم تھا اور اس کا ذہن یقینی طور پر ہر امکانی تجزیے میں مصروف تھا۔ وہ سوچ سکتا تھا کہ مس شوانے ہمیں ملکاڈ کی سیر کرانے کے لیے گئی تو بشاش بشاش اور خوش و خرم تھی لیکن واپس لوٹنے کے کچھ دیر بعد اس نے پھانک زہر کھا لیا۔ ذولن کے ذہن کو صرف ایک بات نے اس راہ پر چلنے سے روکا ہوا تھا کہ اس کی دانست میں ہماری اور مس شوانے کی شناسائی کی مدت بہت قلیل تھی اور اتنی کم مدت میں ذولن کے کسی جاں نثار کو اس کی جڑوں سے اکھاڑ کر اپنے ساتھ ملانا بلیک میل کرنا یا غداری پر اکسانا ناممکنات میں سے تھا۔

ذولن کو بھنک بھی مل جاتی کہ میں نے اس کی غیر حاضری سے فائدہ اٹھا کر کراچی سے کی جانے والی فون کالز کے دوران ہی شوانے کے دل میں ایک نرم گوشہ پیدا کرنے کی کوششیں شروع کر دی تھیں تو وہ بلا توقف ہم تینوں کو گولی مار سکتا تھا۔

شوانے کی المناک خودکشی نے میرے ذہن پر برا اثر ڈالا تھا۔ میں نے فیصلہ کر لیا تھا کہ میں ذولن کی حویلی سے نکلنے تک بہت محتاط رہوں گا لیکن ہیوز کاڈ کی ڈھٹائی اور بے حیائی نے مجھے بے لگام کر دیا۔ میں دل ہی دل میں اس کے ٹکڑے کر ڈالنے کے بارے

میں ضرور سوچ رہا تھا لیکن مقابلہ شروع ہونے تک میرے ذہن میں دور دور تک یہ گمان نہیں تھا کہ میں واقعی اسے ہلاک کر دوں گا۔ اشتعال اور حیوانی انتقام کے جذبات سے مغلوب ہو کر میں نے اسے پے در پے ایسی کاری ضربات لگائیں کہ وہ جاں بر نہ ہو سکا۔ اس کی موت نے میرا دل تو ٹھنڈا کر دیا۔ ذولن نے بھی اپنی روایتی وضع داری برقرار رکھتے ہوئے مجھے کوئی سرزنش کرنی ضروری نہیں سمجھی لیکن میں دل ہی دل میں سمجھ رہا تھا کہ ذولن کے ایک معتمد کو ہلاک کر کے میں نے اس کی نظروں میں اپنی رنجش کرائی تھی۔

اندھیرے کمرے میں نرم و گداز بستر پر کروٹیں بدلتے ہوئے میرا ذہن ان ہی سب باتوں میں الجھا رہا۔ ہر نیا خیال اور امکان ایک بھیانک آسیب کی طرح میرے ذہن پر حملہ آور ہوتا تھا اور میرے اعصاب کو کمزور کر کے کسی نئے خطرے کو جنم دے دیتا تھا۔ اس ہولناک پیکار نے مجھے اتنا تھکا دیا کہ آخرکار میری آنکھ لگ گئی۔

میں صبح کے ابتدائی اوقات میں سویا ہوں گا۔ جب کسی نے مجھے جھنجھوڑ کر جگایا تو مجھے یوں محسوس ہوا جیسے میری آنکھ لگتے ہی مجھ پر دوبارہ حملہ ہو گیا ہو۔ میں نے بیدار ہوتے ہی اضطراری طور پر اپنی ریسٹ واچ پر نظر ڈالی تو وہ نو بجنے کا اعلان کر رہی تھی۔ میں نے ہڑبڑا کر بستر چھوڑ دیا۔

سارا مسہری کے قریب کھڑی فاتحانہ انداز میں مسکرا رہی تھی۔ پچھلی رات کے مختصر اور بھڑکدار زیرجاموں کے برعکس اس وقت سارا کے بدن پر معقول لباس تھا۔ ہلکے پھلکے نازہ میک اپ کے ساتھ وہ رات کے مقابلے میں زیادہ خوبصورت اور باوقار نظر آ رہی تھی۔

"دس بجنے والے ہیں اور تم لوگ ابھی تک بے سدھ پڑے ہوئے ہو!" وہ چہکی۔

میں نے دیکھا کہ مجھ سے پہلے وہ غزالہ اور سلطان شاہ کے ساتھ بھی ویسا ہی سلوک کر چکی تھی اور وہ دونوں اپنی جگہوں پر بیٹھے آنکھیں مل رہے تھے۔

پھر میری نگاہ اُن دو چینی لڑکیوں پر پڑی جو سارا کے پیچھے ہینگر پر عروسی ملبوسات لیے بے جان مجسموں کی طرح کھڑی ہوئی تھیں۔ ایک ہینگر پر ٹخنوں تک آنے والا سفید عروسی جوڑا تھا جس کا گلا بہت خوبصورت اور جھالردار تھا۔ دوری سے نظر آ رہا تھا کہ وہ لباس بیش قیمت ریشم سے تیار کیا گیا تھا۔ دوسری لڑکی کے ہاتھ میں موجود ہینگر پر سفید شارک اسکن کا مکمل مردانہ سوٹ لٹکا ہوا تھا۔ کوٹ کی اوپر والی جیب میں نیلے رنگ کا پھولا ہوا رومال سلیقے سے اڑسا ہوا تھا اور قمیص کے کالر کے گرد رومال کے رنگ کی ٹائی لگی ہوئی تھی۔

"یہ۔۔۔ یہ سب کیا ہے؟" میں نے اُن دونوں چینی لڑکیوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے بوکھلا کر سارا سے سوال کیا۔ "یہ کپڑے

کس کے لیے ہیں؟"

"زرن نے یہ دونوں عروسی جوڑے تم دونوں کے لیے خاص طور پر تیار کروائے ہیں۔" وہ مسکراتے ہوئے بولی۔

"تو کیا یہ ابھی پہننے ہوں گے؟" اس بار غزالہ نے سپاٹ کر سوال کیا۔

سارا چند ثانیوں تک خاموش رہ کر ہماری پریشانی سے محظوظ ہوتی رہی پھر اطمینان سے بولی۔ "اب وقت نہیں رہا۔ تم لوگ تیار ہو کر سادہ کپڑے پہن لو۔ یہ دونوں جوڑے شام کو پہن لینا۔"

"وقت کو گولی مارو اور یہ بتاؤ کہ زرن کی کیا خواہش ہے؟" میں نے جھنا کر بستر چھوڑ دیا۔ "تمہاری رائے پر عمل کر کے میں زرن کو برہم کرنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا۔"

"میرا خیال ہے زرن بھی یہی چاہتا ہے۔" سارا نے نرمی سے کہا۔ وہ ہمارے اضطراب سے دل کھول کر لطف اندوز ہو رہی تھی۔ "زرن نے یہ کپڑے شام والی تقریب کے لیے بھجوائے ہیں۔"

"یہ کپڑے وارڈ روب میں لٹکا دو۔ ہم بس ابھی تیار ہو جاتے ہیں۔" میں نے کہا۔

میں نے بستر سے اترتے ہوئے احتیاط سے کام لیا تھا لیکن قالین پر کھڑا ہونے کے بعد میں نے محسوس کیا کہ پٹی کے ساتھ استعمال کی جانے والی دوا نے چند ہی گھنٹوں میں درد میں خیر تک کمی کر دی تھی۔ میری چال ناہموار ضرور تھی لیکن تکلیف ناقابل برداشت نہیں رہی تھی۔

میں منہ ہاتھ دھونے کے بعد لباس تبدیل کر کے خوابگاہ میں واپس آیا تو غزالہ مجھ سے پہلے تیار ہو کر آ چکی تھی اور سارا سے باتیں کر رہی تھی۔

کپڑوں کے ہینگر لانے والی دونوں حبشی لڑکیاں واپس جا چکی تھیں۔ چند منٹ بعد سلطان شاہ بھی تیار ہو کر آ گیا اور ہم تینوں سارا کی رہنمائی میں زرن کی حویلی کی طرف چل دیے۔

زیر زمین سرنگ کے خفیہ حصے سے حویلی میں داخل ہونے کے بعد سارا نے ایک بالکل ہی مختلف راستہ لیا تو مجھے قدرے الجھن ہوئی لیکن جب وہ ایک اور بڑے ہال میں داخل ہوئی تو میری پریشانی رفع ہو گئی۔

زرن کی حویلی کی تعمیر نہایت فیاضانہ انداز میں کی گئی تھی جس کی بنا پر وہاں عام سائز کے کسی کمرے کا وجود نہیں۔ ہر کمرا وسیع اور عریض ہال کی طرز کا تھا۔ میں نے اس وقت تک جتنے بھی کمرے دیکھے ان میں سے کسی کا رقبہ ہزار مربع فٹ سے کم نہیں تھا البتہ ہماری زیر زمین خوابگاہوں کے باتھ روم ضرور عام کمروں کے سائز کے تھے۔ وہ ہال بھی اسی معیار کے مطابق مستطیل اور کافی لمبا تھا جس میں لگی ہوئی مستطیل میز کے گرد چالیس سے زیادہ کرسیاں قرینے سے رکھی ہوئی تھیں۔ کرسیوں کے گرد پوش سے ملے کر میز پوش تک ہر چیز سفید اور بے داغ تھی۔ میز پر تھوڑے تھوڑے فاصلے پر رکھے ہوئے گل دانوں میں تازہ سیاہ گلابی اور سرخ گلاب اپنی بہار دکھا رہے تھے۔ میز کے قریبی سرے پر تین افراد کے لیے ناشتے کے برتن اور لوازمات قرینے سے سجے ہوئے تھے۔

ہمارے اندر داخل ہوتے ہی سفید براق لباس اور گلابی اسکارف میں ملبوس ایک خوبصورت خادمہ مسکراتی ہوئی آئی اور اس نے نہایت پھرتی کے ساتھ ہمارے لیے چار کرسیاں میز کے نیچے سے باہر نکال دیں۔ سارا نے حبشی زبان میں اس سے کچھ کہا اور وہ اندرونی دروازے سے گزر کر کہیں غائب ہو گئی۔

"تم لوگوں کی کاہلی کی سزا تو یہ تھی کہ میں تمہیں ناشتے کے بغیر زرن کے روبرو لے جاتی۔" سارا نے شگفتگی کے ساتھ کہا۔ "لیکن یہ بد شگونی ہوتی کہ تمہاری ازدواجی زندگی کی ابتدا فاقے سے ہوتی اس لیے میں تمہیں یہاں لے آئی۔ اب تم جلدی سے ناشتے سے فارغ ہو لو!"

"ہم سب دل سے تمہارے ممنون ہیں" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔ "غنیمت ہے کہ خدا نے رزق کی فراہمی اپنے ہاتھ میں رکھی ہے۔ اس نے یہ کام بھی اپنے بندوں کو سونپ دیا ہوتا تو کبھی سے زیادہ انسانی آبادی بھوکوں مر رہی ہوتی۔ کسی بھی کمزور کو زندہ رہنے کا حق ہی نہ ہوتا....."

"تم لوگ ہر بات پر سنجیدہ ہو کر لڑنے پر تیار ہو جانے ہو۔" سارا میری بات کاٹتے ہوئے بولی۔ "میں رات والے واقعے کو اتفاقی سمجھ رہی تھی لیکن حویلی میں افواہیں گردش کر رہی ہیں کہ وہ مسلسل غزالہ کو اشارے کر رہا تھا۔ اسی وجہ سے تم نے اس سے لڑنے پر اصرار کیا اور پھر اسے مار ڈالا۔" آخری فقروں پر اس کا لہجہ بست دھیما بلکہ رازدارانہ ہو گیا۔ شاید وہ بھی شوالے کی طرح حویلی کے سراغرسانی کے نظام سے باخبر تھی۔

میں نے سرد اور خشک نگاہوں سے اسے گھورا اور کہا۔ "یہ افواہیں ہمارے بدخواہوں کے گندے ذہنوں کی پیداوار ہیں۔ زاہد تاؤ کے ساتھی زرن کے سامنے سر نہیں اٹھا سکتے لیکن ایسی افواہیں پھیلا کر وہ حویلی میں ہمارے خلاف بدگمانی پیدا کرنا چاہتے ہیں تاکہ کوئی سرپھرا مشتعل ہو کر ہم پر حملہ کر دے۔"

"جب تک تم زرن کے مہمان ہو کوئی یہ جرأت نہیں کر سکتا۔" وہ میرا بازو دباتے ہوئے بولی۔

"شاید تمہیں علم نہیں ہے کہ میں الکحل کا عادی نہیں ہوں۔ پہلے زرن نے اصرار کر کے پھر اس کے ترمیوں نے مجھے تیزی کے ساتھ اتنی شراب پلا دی کہ مجھے کچھ ہوش ہی نہیں رہا تھا۔ اسی مدہوشی کی حد میں میں نے کچھ کہا ہو گا۔ مجھے بس اتنا یاد ہے کہ میرے منہ پر لات پڑی تھی اور میں حرکت میں آ گیا تھا۔"

"میرے ساتھ تو کوئی زبردستی جائز نہیں ہوئی۔" غزالہ نے لوٹ کر یکھیں اور چہرہ لگاتے ہوئے معصومیت کے ساتھ کہا۔ "مجھے حیرت ہے کہ زورن کی حویلی میں ایسے افسانہ طراز بھی موجود ہیں جو رائی کا پربت بنا دیتے ہیں۔ اگر وہ جہ کے باوجود پہاڑوں کی فصیل تخلیق کر لیتے ہیں۔ یہ سراسر الزام تراشی ہے۔"

اسی وقت سفید پوش خادمہ بھاپ اڑاتی ہوئی خوشبودار چائے کی کیتلی لے آئی اور ہماری گفتگو کا سلسلہ اسی مقام پر منقطع ہو گیا۔

میز پر ناشتے کے لذیذ ترین لوازمات موجود تھے جن میں منتخب پھلوں کے شہد اور تازہ پھلوں کے رس سے لے کر کباب اور تازہ پھل تک موجود تھے لیکن ہمارے پاس زیادہ وقت نہیں رہا تھا اس لیے ہم دونوں نے عجلت میں اپنی شکم پری کرنے کے بعد چائے کی پیالیاں سنبھال لیں۔

سگریٹ کے گہرے کش لیتے ہوئے میرا ذہن زورن کی حویلی میں پائے جانے والے خوفناک ماحول سے لمحہ بہ لمحہ بے نیاز ہوتا چلا گیا۔ میرے لیے وہ مبارک اور یادگار دن تھا کہ زورن جیسا خطرناک اور مطلوب انتہا مجرم میرے اور غزالہ کے جبری نکاح کا بندوبست کر رہا تھا۔ اس کی یہ شرط کہ غزالہ اس کی حویلی سے گئی تو میری بیوی بن کر جائے گی ورنہ بیں پڑے پڑے بوڑھی ہو جائے گی عجیب ہی نہیں مضحکہ خیز بھی تھی۔

اس دن کی باروں سے بھرپور لطف اٹھانے کے لیے میں نے اپنے ذہن کو آزاد چھوڑ دیا۔

ناشتے کے بعد ہمارا چار لڑکی جلوس سارا کی رہنمائی میں اسی ہال میں جا پہنچا جہاں زیوز ناز سے میرا خونریز مقابلہ ہوا تھا۔

زورن کی حویلی کی ساخت کچھ اس قدر پیچ در پیچ تھی کہ وہاں کئی مرتبہ کی آمد و رفت کے باوجود مختلف کمروں کے راستے میرے ذہن نشین نہیں ہو سکے تھے البتہ یہ ضرور اندازہ ہو گیا تھا کہ قریبی نشست والا وہ ہال ہماری زیر زمین خوابگاہوں کے عین اوپر واقع تھا گویا کہ زورن اپنی مشینی مسند کو حرکت میں لا کر براہ راست ان خوابگاہوں تک رسائی حاصل کر سکتا تھا اور وہ اس وقت اپنی مسند پر ہی نیم دراز تھا۔

اس ہال میں پچھلی رات کو ہونے والی مار دھاڑ کے ذرا بھی آثار باقی نہیں تھے۔ قالین پر حبشی مولوی کے ساتھ ہی دو اجنبی بھی براجمان تھے۔ ان میں سے ایک شخص واضح طور پر حبشی تھا۔ کلین شیو ہونے کے باوجود اس کے سر پر جمی ہوئی سفید ٹوپی منڈھی ہوئی تھی۔ اس کے ساتھ والا دوسرا شخص صحت مند ہونے کے ساتھ ہی سرخ و سفید بھی تھا اور کسی بھی اعتبار سے حبشی نہیں کہا جا سکتا تھا۔ اس کی چمکدار اور بے رحم آنکھیں فراستیانہ انداز میں ہماری طرف مرکوز ہو گئی تھیں۔ ان تینوں کے علاوہ وہاں زورن کے چند جاں نثار بھی مؤدبانہ انداز میں دوزانو بیٹھے ہوئے تھے۔ دو

تینوں خبیث بدمعاش میرے لیے اجنبی نہیں تھے۔ ان میں سے ایک توری کہا جاتا تھا جسے زورن نے کیبنوں سے ایک مسلمان گرفتار کر کے لانے کی ہدایت کی تھی لیکن ان میں زیوز ناز کے ساتھیوں میں سے کوئی نہیں تھا۔

زورن کی پشت پر پانچ لڑکیاں ادب سے ایستادہ تھیں۔ ان میں سے تین حبشی اور دو سفید فام تھیں۔ ان میں سے ایک جرمن اور دوسری اطالوی معلوم ہو رہی تھی۔ میرے اس قیاس کی بنیاد میرے اپنے مشاہدے پر تھی کیونکہ جرمن لڑکی حسین اور سبک اندام ہونے کے باوجود دراز قامت اور فربہی مائل تھی جبکہ دوسری کے خدوخال اتنے تیکھے تھے کہ اس پر کسی اساطیری دیوی کا گمان ہوتا تھا۔

یہ ذکر ہی بے سود ہے کہ زورن کی محفلوں کے آداب بے حجابی کے مطابق وہ پانچوں لڑکیاں لباس کے بدترین قحط کا شکار تھیں اس کے باوجود بہت آسودہ اور مطمئن نظر آ رہی تھیں۔

ہال میں کہیں پھول نظر نہیں آ رہے تھے لیکن فضا مختلف پھولوں کی ملی جلی اور تیز خوشبو سے مہک رہی تھی۔

ہمیں دیکھتے ہی زورن نے دلکش کے سے آمرانہ انداز میں اپنا ایک ہاتھ فضا میں بلند کر کے ہمیں خوش آمدید کہا۔ "آج کا دن تم دونوں کے لیے ہے۔ ہم سب کی دعائیں اور نیک تمنائیں تمہارے ساتھ ہیں۔"

زورن کے اس مشفق انداز تہنیت پر یک بیک میرا دل بھاری ہو گیا۔ وہ ایسے مبارک لمحات تھے جو میری یا غزالہ کی زندگی میں دوبارہ نہیں آ سکتے تھے لیکن اس موقع پر ہم دونوں ہی ایک اجنبی سرزمین پر غریب الوطن تھے۔ میں نے زورن کو جواب دینا چاہا لیکن فرط جذبات سے میری آواز حلق میں پھنس کر رہ گئی۔

زورن کی آواز کے ساتھ ہی مسلمان قاضی سمیت سب لوگوں نے کھڑے ہو کر ہمارے احترام میں اپنے سر جھکا دیے تھے اور اسی حالت میں منجمد ہو کر رہ گئے تھے۔

اچانک زورن کی داشتوں خادمائیں بیچ جھکیں جب وہ سیدھی ہوئیں تو ان کے ہاتھوں میں پھولوں کے دو نیلی اور لمبے لمبے ہار تھے۔

دو لڑکیوں نے خالص گلاب کے دو ہار میرے اور غزالہ کے گلے میں ڈال دیے۔ ایک ہار حبشی قاضی کے گلے میں ڈالا گیا جو اس کے گھٹنوں سے نیچے تک لٹکنے لگا۔ زرد اور سفید پھولوں کے بقیہ دو ہار غزالہ کے گلے میں ڈال کر کڑوں کی صورت میں اس کے ہاتھوں پر لپیٹے گئے اور پھر کلائی کے اختتام پر گجروں کی طرح لپیٹ کر باندھ دیے گئے۔ نجانے وہ گلاب کے سرخ پھولوں کا انعکاس تھا یا حیا کا بوجھ کہ غزالہ کا چہرہ سرخ ہو کر دہکنے لگا۔ تمام تر سادگی کے باوجود زورن کے اہتمام نے اسے پھولوں کی شہزادی اور حقیقی دلہن بنا دیا تھا۔

میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ حویلی کی بند دیواروں میں ہونے والی اس محدود سی تقریب میں ژون اس قدر رنگ بھر دے گا۔ وہ بدمعاش اور سنگ دل قاتل ہونے کے باوجود صاحب دل تھا اور اپنے خیر خواہوں کی خوشیوں کو چار چاند لگانے کے فن سے خوب واقف تھا۔ ہمارے نکاح کے لیے اس نے بہترین کی ہر روایت کا دھیان رکھا تھا۔

تحسین باروں اور پھولوں سے لادنے کے بعد ژون کی خادمائیں واپس اپنی جگہوں پر چلی گئیں۔

"تم دونوں یہیں میرے پاس آ جاؤ!" ژون نے حسب عادت اپنی لٹکی ہوئی پتلی پتلی مونچھوں کو مروڑتے ہوئے کہا۔ میں نے اس کی ہدایت کی تعمیل میں فوراً پیش قدمی کرنی چاہی لیکن ٹھٹک کر رک گیا کیوں کہ غزالہ کے لیے بڑھنا دوبھر ہو رہا تھا۔ میں نے اسے اپنے ہاتھ کا سہارا دیا اور دھیرے دھیرے ژون کی مسند پر پہنچ گیا۔

ژون جو اپنی مسند پر لگے ہوئے بڑے بڑے گاؤ تکیوں کے سہارے نیم دراز تھا فوراً سیدھا ہو کر بیٹھ گیا۔ اس نے بزرگانہ انداز میں غزالہ کے سر پر ہاتھ رکھا اور اسے اپنی داہنی جانب بٹھا لیا پھر اس نے میرا ہاتھ تھام کر مجھے اپنے بائیں جانب بٹھا لیا۔

اس وقت ژون کا رویہ ہر اعتبار سے باوقار تھا۔ بس ایک ہی بات اس وقار کے منافی تھی کہ اس کے سامنے کسی مخصوص شراب سے بھرا ہوا "بلیو" کا نیلگوں گلاس رکھا ہوا تھا۔

"یہ جو سین ہے۔" ژون نے قاضی کے برابر میں کھڑے ہوئے سرخ و سفید شخص کی طرف اشارہ کرتے ہوئے مجھے آگاہ کیا۔ ژون کی زبان سے تعارفی کلمات ادا ہوتے ہی 'جو سین'... اپنے سر کو بار بار جھکاتا... انداز میں خم دیتا ہوا تیزی سے مسند پر آ گیا جیسے ژون کے وہ الفاظ اس کے لیے چینی قدیم کے حکم کا درجہ رکھتے ہوں۔ اس نے آتے ہی تپاک کے ساتھ مجھ سے ہاتھ ملایا اور شستہ انگریزی میں بولا۔ "ژون تمہاری ہمت اور مردانگی کا اس قدر معترف ہے کہ مجھے تم سے ملنے کا اشتیاق ہو گیا تھا۔ میرا نام جو سین ہے اور میں ایرانی ہوں۔"

اس کی زبان سے آخری فقرہ مجھے بہت عجیب محسوس ہوا اور میں نے کہا۔ "مکاؤ میں رہنے بسنے کے بعد تم بھی اپنے آپ کو حسین کے بجائے جو سین کہنے لگے ہو؟" اس وقت تک میرا جذباتی ابال دب چکا تھا۔

"دن رات اسی نام سے پکارا جاتا ہوں۔" ژون کے احترام کی وجہ سے اس نے ہنسنے کے بجائے صرف مسکرانے پر اکتفا کرتے ہوئے کہا۔ "اب تو میں خود اپنے اصل نام کو اس حد تک فراموش کر چکا ہوں کہ کوئی مجھے حسین کہے تو میں لاشعوری طور پر اس خطاب کو نظر انداز کر رہا ہوں۔"

"اور دوسرا لطیفہ سنو!" ژون اپنے بلوری گلاس سے ایک گھونٹ لے کر بولا۔ "میں نے تمہاری شادی کا دوسرا گواہ فراہم کرنے کے لیے کل ژنگ سیانگ کو کینٹون دوڑایا تھا لیکن ابھی تمہارے آنے سے چند منٹ پہلے مجھے پہلی بار معلوم ہوا کہ جو سین بھی مسلمان ہے اور تمہاری شادی کا گواہ بن سکتا ہے۔"

میں ژون کے ساتھ ہنسنے لگا۔ بقیہ افراد اس وقت تک اپنی جگہوں پر کھڑے ہوئے تھے۔

"مجھے کچھ معلوم نہیں ہے۔ تم اپنے مذہبی طریقے کے مطابق رسوم پوری کراؤ!" بلند آہنگ ہنسی ہنس لینے کے بعد ژون نے حسین کو ہدایت کی۔

اس نے جھکتے ہوئے قاضی اور دونوں چینی گواہوں کو مسند پر بلا لیا۔ ژون کسی مربی یا سرپرست کی طرح لاتعلقانہ انداز میں کارروائی کا جائزہ لیتا رہا۔

قاضی نے آنکھیں موند کر عربی میں تعوذ، تسمیہ اور درود پڑھا تو مجھے شدید حیرانی ہوئی۔ چینی نژاد ہونے کی وجہ سے قاضی کا تلفظ اور مخرج بہت مختلف بلکہ غلط تھا لیکن مجھے خوشی تھی کہ چین میں بسنے والے مسلمان بھی اپنی مذہبی رسوم اور شاید تمام عبادات میں الہامی زبان ہی کو ترجیح دیتے ہیں۔

اس دوران میں ژون کے اشارے پر بقیہ لوگ اپنی اپنی جگہوں پر بیٹھ چکے تھے۔ حسین کی شمولیت کی وجہ سے ساما مسند پر بیٹھنے کے اعزاز سے محروم ہو گئی تھی۔

درود مکمل کر لینے کے بعد چینی قاضی نے اپنی قومی زبان میں ایجاب و قبول کا سلسلہ چھیڑا تو حسین میرے اور غزالہ کے لیے انگریزی ترجمہ کر کے ہمارا اقرار چینی زبان میں قاضی کو سمجھاتا رہا۔ میں نے یہ بات خاص طور پر نوٹ کی کہ وہ سوالات تین مرتبہ دہرائے گئے پھر قاضی نے ایک مختصر سا فارم ہمارے سامنے کر دیا۔

وہ فارم چینی زبان ہی چھپا ہوا لکھا ہوا تھا۔ میرے لیے وہ کیڑے مکوڑے ناقابل فہم تھے۔ حسین نے وہ فارم پڑھنے کے بعد ان... مقامات کی نشان دہی کی جہاں ہم دونوں کو دستخط کرنے تھے۔

ہمارے دستخطوں کے بعد قاضی نے اس کاغذ پر مہر ثبت کی۔ اپنے ایک کاغذ پر کچھ اندراج کیا اور مہر لگا ہوا کاغذ میرے حوالے کر دیا۔ جس کے مطابق غزالہ کا حق مہر ایک لاکھ پاکستانی روپے مقرر کیا گیا تھا جو مطالبہ کرنے پر ادا کیا جانا تھا۔ اس کے بعد قاضی نے عربی میں خطبۂ نکاح پڑھنا شروع کر دیا۔

شاید چینی مسلمانوں کے دستور میں خطبے کے بعد دعا مانگنے کا رواج نہیں تھا اس لیے قاضی نے مصافحہ کر کے مجھے مبارکباد دی پھر حسین میرے دونوں ہاتھ بھینچ کر چومنے اور آنکھوں سے لگانے لگا۔ اسی اثنا میں ژون نے میرے گلے میں ہاتھ ڈال کر پیچھے سے مجھے اپنے دیو ہیکل اور چپٹے وجود سے لپٹا لیا۔ اس نے بہت گرم جوشی سے میرے دونوں رخساروں کے بوسے لیے تو اس کے دہانے سے ...ا کے بھبکے آ رہے تھے۔

"بہت سادہ اور پراثر طریقہ ہے تمہارا!" ژون نے مجھے اپ

حرفت سے آزاد کرتے ہوئے کہا۔ "میں نے کبھی شادی کا ارادہ کیا تو اسلامی طریقے سے ہی کروں گا۔"

میں پورے خلوص کے ساتھ سر ہلا کر رہ گیا لیکن میرے ذہن میں ایک نیا طوفان اٹھ کھڑا ہوا تھا۔ اگر زرتان نے غزالہ کو بھی میری ہی طرح مبارکباد دینی شروع کر دی تو میں اس بدتمیزی کو کیسے برداشت کر سکوں گا؟ زرتان اس وقت سرور میں نظر آ رہا تھا اور اس جیسے مطلق العنان آدمی سے کوئی بھی حرکت بعید نہیں تھی۔ میرے دماغ میں ایک بھیانک سی سنسناہٹ ہونے لگی۔

لیکن وہ مرحلہ فوراً ہی گزر گیا۔ نکاح ہو جانے کے بعد غزالہ حیا کے بوجھ سے اپنے ہی وجود میں جھکی جا رہی تھی۔ زرتان نے ایک مربی بزرگ کی طرح اس کے سر پر اپنا دست شفقت رکھ دیا۔

پھر سلطان شاہ مسند پر چڑھ آیا اور میں اٹھ کھڑا ہوا۔ اس کی آنکھوں میں بے پایاں خوشی کے آنسو جھلملا رہے تھے اور فرط جذبات سے ہونٹوں کے گوشے کپکپا رہے تھے۔ میں نے بے اختیار اسے اپنی بانہوں میں بھینچ لیا۔ اس بھیڑ میں وہی میرا سب سے عزیز اور سچا ساتھی تھا۔

دوسروں کی مبارکباد کا سلسلہ ختم ہوا تو زرتان کے پاس درد بے آ پہنچے جن پر مخمل منڈھی ہوئی تھی۔ زرتان اپنا گلاس خالی کر چکا تھا اور ایک خادمہ اس کے لیے مزید شراب انڈیل رہی تھی۔ حسین، قاضی اور گواہوں کو لے کر مسند سے اتر چکا تھا۔ سلطان شاہ میرے ساتھ بیٹھ گیا تھا۔

زرتان نے ہوا ڈبا غزالہ کو دے دیا۔ غزالہ نے اس کا ڈھکن کھولا تو میری نگاہیں خیرہ ہو گئیں۔ وہ جڑاؤ ہیروں کا ایک وزنی سیٹ تھا۔ چھوٹا ڈبا میرے حصے میں آیا۔ اس میں سنہری طلائی رسٹ واچ موجود تھی جس کے ڈائل پر ہندسوں کی جگہ بے داغ ہیرے جڑے ہوئے تھے۔ وہ دونوں تحائف لاکھوں سے کم مالیت کے نہیں تھے۔ میرے دل میں زرتان کے لیے عزت و عظمت کا ایک نیا مقام پیدا ہو گیا۔

زرتان کی ان تمام ضیافتوں اور عزت افزائیوں نے میرے ذہن میں ایک انقلاب سا برپا کر دیا اور میں دل ہی دل میں خود کو ملامت کرنے لگا۔ میں نے زرتان کی دوستی کا جواب کھلی مکاری سے دیا تھا۔ شائستہ میرے رویے کی وجہ سے خودکشی کر چکی تھی۔ ڈیوڈ میرے انتقام کا نشانہ بن چکا تھا اور پھر زرتان کے بچپن کے دوست "نیشی کاز" کی باری آنے والی تھی۔

میرا دل چاہا کہ میں زرتان کے سامنے اپنی خطاؤں کا اعتراف کر کے اس سے معافی مانگ لوں لیکن جلد ہی میری خودغرضی، ضمیر کی اس آواز پر غالب آ گئی۔

جہاں تک زرتان نیشی کاز کا تعلق تھا تو وہ مارنے یا مرجانے والا معاملہ تھا۔ قدرت کی ستم ظریفیوں نے جو صورت حال پیدا کر دی تھی، اس میں ہم دونوں کے بیک وقت زندہ رہنے کا سرے سے کوئی امکان ہی نہیں تھا۔ میں اسے چھوڑ دیتا تو وہ مجھے ذرتان ہی کے ہاتھوں مروا دیتا۔

"چلو! میں تمہیں تمہارے کمروں میں پہنچا دوں۔" زرتان نے چوسیکن کو کچھ ہدایات دینے کے بعد مجھ سے کہا۔ "تم لوگوں نے رات کو بھی آرام نہیں کیا۔ شام کو میں تمہیں تازہ دم دیکھنا چاہتا ہوں۔ چھ بجے چوسیکن تمہیں بگھی میں بٹھا کر تقریب میں لے جائے گا۔"

"زرتان!" میں نے آہستگی سے کہا۔ "میں ڈیوڈ کی ہلاکت پر شرمندہ ہوں۔ جو کچھ ہوا، اس میں میرے کسی ارادے کا کوئی دخل نہیں تھا۔"

"اسے بھول جاؤ!" زرتان نے سرد اور سپاٹ لہجے میں کہا۔ "میں جن باتوں کا ذکر نہیں کرتا، ان کا بار بار دہرایا جانا بھی پسند نہیں کرتا۔ آج تمہاری شادی اور خوشی کا دن ہے۔ اسے اسی طرح گزرنے دو۔ مُردوں کا ذکر کر کے میرا موڈ خراب مت کرو!" ایک لڑکی ہمارے جوتے لے کر زرتان کی مسند پر آ گئی۔

زرتان نے اپنی جیب سے ایک سیاہ ڈبیا نکال کر اس کا سبز بٹن دبایا اور کسی ریموٹ کنٹرول نظام کے تحت اس کی مسند آہستگی کے ساتھ فرش میں دھنس کر ایک تہ خانے میں اترنے لگی۔ ہمارے لیے وہ تجربہ نیا نہیں تھا۔ زیر زمین منزل پر پہنچ کر وہ مسند غیر محسوس انداز میں رک گئی۔

"فی الحال خدا حافظ۔ اب شام کو چھ بجے ملاقات ہو گی۔" زرتان نے ہمیں اترنے کا اشارہ دیا۔

ہم اپنے جوتے سنبھال کر مسند سے اترے اور روشن دروازے کی طرف بڑھ گئے۔ ہم تینوں کے نکلتے ہی مسند نے اوپر کی طرف حرکت کی اور تہ خانے سے نکاس کا راستہ فوراً غائب ہو گیا۔ ہم تینوں ایک کشادہ راہداری کے بعد پھر سے کھڑے رہ گئے جس کے دونوں جانب دو خواب گاہیں موجود تھیں۔

ہم تینوں نے پچھلی دونوں راتیں ایک ہی کمرے میں بسر کی تھیں۔ میں غزالہ کا ہاتھ تھامے اسی کمرے کی طرف بڑھا تو سلطان شاہ شرارت آمیز انداز میں دوسری خواب گاہ کی طرف مڑ گیا۔

"ادھر کہاں چلے؟" میں نے پوچھا۔ "ہمارے ساتھ آؤ!"

"یہ تمہاری شادی کا پہلا دن ہے۔ ذہن کباب میں کوئی ہڈی نہیں ہونی چاہیے۔"

میں نے اسے گردن سے پکڑ لیا اور زبردستی اپنے کمرے کے دروازے کی طرف دھکیل دیا۔

ہماری غیر حاضری میں وہ کمرا نہ صرف صاف کر دیا گیا تھا بلکہ جا بجا تازہ پھول سجا دیے گئے تھے۔ اس کے علاوہ بھی کمرے میں ضرورت کی کئی نئی اشیا نظر آ رہی تھیں۔

"آج تم خاموش کیوں ہو؟" صوفے پر بیٹھ کر میں نے اپنا ہار اتارتے ہوئے غزالہ سے پوچھا۔

"کچھ نہیں۔" وہ پھیکی سی مسکراہٹ کے ساتھ بولی۔ "ماں باپ اور بھائی کا خیال آ رہا تھا۔ یہ میری بدقسمتی ہے کہ آج کا مبارک دن دیکھنے سے پہلے ہی وہ تینوں مرحوم ہو چکے ہیں۔"

"ماں اور باپ کا تو کوئی بدل نہیں ہو سکتا۔" سلطان شاہ غزالہ کی افسردگی پر یک بیک جذباتی ہو گیا۔ "لیکن تم مجھے اپنے سگے بھائی سے بڑھ کر پاؤ گی۔"

"پہلے ہی دن سے تمہاری تمام حرکتیں کسی سعادت مند سالے جیسی تھیں۔ مجھے پورا یقین تھا کہ تم جلد یا بدیر سالا ہونے کا اعتراف کر ہی لو گے۔" میں نے کہا اور ہم تینوں ہی ہنس پڑے۔

غزالہ اس وقت ایک جذباتی بھنور میں پھنسی ہوئی تھی۔ میں خود بھی اس کی دلجوئی کی ضرورت محسوس کر رہا تھا لیکن وقت تیزی کے ساتھ گزرا جا رہا تھا اور ہم نے شام کو پیش آنے والے متوقع خطرات کے سد باب کے لیے کوئی بھی پروگرام طے نہیں کیا تھا اس لیے میں نے ان ہی باتوں میں کچھ وقت زدن کے حسین باغ میں گزارنے کا ارادہ ظاہر کیا اور ان دونوں نے میرا اشارہ بھانپ لیا۔

زدن کی لڑکیوں نے غزالہ کے بازوؤں پر پھولوں کی لڑیاں بہت تیزی اور مہارت کے ساتھ لپیٹی تھیں لیکن انہیں اتنی آسانی کے ساتھ غزالہ کے بازوؤں سے الگ نہیں کیا جا سکا۔ سلطان شاہ نے دھاگے کاٹ کر وہ تمام پھول مسہری کے سرہانے رکھے اور ہم نکاسی کے راستے کی طرف چل دیے۔

زدن کی حویلی کا اندرونی حصہ اس طرح تعمیر کیا گیا تھا کہ وہاں دن اور رات میں تمیز کرنی ممکن نہیں تھی کیوں کہ کہیں بھی سورج کی براہ راست روشنی کا گزر نہیں تھا۔ اگر کچھ شیشے بیرونی رخ پر نصب بھی تھے تو ان پر ہر وقت دبیز پردے کھنچے رہتے تھے جن کی وجہ سے باہر کے موسم کا کوئی اندازہ نہیں ہو پاتا تھا۔

سرنگ سے کھلی فضا میں نکلتے ہی نکھری دھوپ بدن کو بہت بھلی محسوس ہوئی اور ہم تینوں گھاس کے گہرے سبز قطعات پر رنگ برنگے پھولوں کے تختوں کے درمیان سے گزرتے ہوئے باغ کے ایسے حصے کی طرف بڑھنے لگے جہاں ہم اپنے قرب و جوار پر گہری نظر رکھ سکتے تھے۔

اس وقت تک شام کے جو انتظامات سامنے آئے تھے ان کے مطابق مجھے اور غزالہ کو زدن کے قریب موجود رہنا تھا جب کہ ژان نبشی کاز کو بگھی کا پٹ سے اتر کر چلتے ہوئے زدن تک آنا تھا۔ ان حالات میں صرف سلطان شاہ ہی کوئی کارروائی کر سکتا تھا۔ اسے کسی بھی اقدام کے لیے بہت کم وقت میسر ہوتا جو ژان نبشی کاز کے بگھی پائیدان پر اترنے سے شروع ہو کر اس کے زدن تک پہنچنے پر ختم ہو جاتا۔

ایک بار نبشی کاز میری جھلک بھی دیکھ لیتا تو جیتی ہوئی بازی الٹ سکتی تھی۔

غزالہ نے تجویز پیش کی کہ گوشت و خون میں اٹھنے اور شدان کرانگ تو کی خوشنودی کروانے کا خطرہ مول لینے کے بجائے میں شدید بیماری کا عذر کر کے شام کی تقریب سے غیر حاضر ہونے کا جواز پیدا کر لوں۔ ژان نبشی کاز صرف مجھے پہچانتا تھا غزالہ اور سلطان شاہ کی موجودگی سے کوئی خطرہ لاحق نہیں ہو سکتا تھا۔

لیکن میں نے یہ مشورہ مسترد کر دیا۔ میرے بچاؤ کے لیے نبشی کاز کی موت ناگزیر ہو چکی تھی۔ وہ اپنی اور زدن کی بچپن کی دوستی کا سہارا لے کر مکاؤ آ رہا تھا۔ اس نے یقینی طور پر زدن کو اپنی آمد کے اصل مقصد سے آگاہ نہیں کیا تھا لیکن میں جانتا تھا کہ نبشی کاز میرے اور جی لانچ کے تنازعے میں زدن کے اثر و رسوخ کو استعمال کر کے شی اور مافیا کے درمیان پائی جانے والی بدترین کشیدگی کا سد باب کرنا چاہتا تھا۔ میں اس کے سامنے نہ بھی آتا تو وہ اپنی آمد کے بعد پہلا موقع میسر آتے ہی میرا ذکر چھیڑتا یا پھر زدن ہی اسے شادی کے حوالے سے میرے نام سے آگاہ کرتا تو نبشی کاز فوراً چوکنا ہو جاتا اور میں زدن کی حویلی میں بری طرح پھنس کر رہ جاتا۔ ہمارے سنگین مسئلے کا واحد حل نبشی کاز کی موت میں پوشیدہ تھا۔

لیکن سب سے بڑی دشواری یہ تھی کہ تقریب کے شرکا کو زدن کے سامنے پھیلے ہوئے میدان میں بیٹھنا تھا جب کہ نبشی کاز کو زدن کے عقب میں بنے ہوئے ہیلی پیڈ پر اترنا تھا۔ ہیلی پیڈ اور اسٹیج کے درمیانی راستے پر زدن کے نجی محافظ کے علاوہ کسی غیر متعلقہ فرد کے موجود رہنے کا کوئی جواز نہیں تھا۔ اگر سلطان شاہ اس گزرگاہ پر نبشی کاز پر قاتلانہ حملہ کرتا تو اس کی کامیابی اور ناکامی کے مساویانہ امکانات سے قطع نظر زدن کا عملہ فی الفور اس پر ہاتھ ڈال دیتا اور سارا معاملہ الٹ جاتا۔

ہم کافی دیر تک سر جوڑے اس گھمبیر صورت حال پر مغز ماری کرتے رہے لیکن کوئی محفوظ حل سامنے نہیں آ سکا۔ نبشی کاز کی آمد اور استقبال کا بندوبست اس قدر محفوظ تھا کہ اس میں کسی بھی قسم کی رخنہ اندازی کی کوشش خودکشی کے مترادف ہو سکتی تھی۔

"تم مجھے بھول جاؤ۔ اگر میں اپنی جان پر کھیل کر تم دونوں کو خطرات سے بچا سکا تو یہ میری بہت بڑی کامیابی ہوگی۔ زدن اور اس کے آدمی میری زبان نہیں کھلوا سکیں گے۔ زیادہ سے زیادہ یہی ہوگا کہ وہ لوگ مجھے ہلاک کر دیں گے۔ میں اس کے لیے تیار ہوں۔" سلطان شاہ نے کہا۔

"یہ بھی ناممکن ہے۔" میں نے اس کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے پُرخیال انداز میں کہا۔ "زدن کی حویلی میں ہم تینوں کی شناخت ایک دوسرے سے ہے۔ تم پکڑے گئے تو ہم بھی عتاب میں آ جائیں گے۔ ہم تینوں کو بچنا ہے یا پھر ہم ایک ساتھ مارے جائیں گے۔ میں دلہن کی لاش کے ساتھ زدن کا وحشیانہ سلوک دیکھ چکا

ہوا ہے۔ وہ اپنے معترفین اور دشمنوں کے معاملے میں بہت خونخوار اور کینہ پرور ثابت ہوئی ہے۔ اس نے ہم میں سے ایک پر بھی ہاتھ ڈال دیا تو پیٹوں کا حشر خراب کر دے گا۔"

سلطان شاہ گہری سوچ میں ڈوب گیا۔ آخری اور فیصلہ کن لمحات قریب آنے پر سب کچھ بے بس اور معطل کا شکار ہوتا نظر آ رہا تھا۔

میں نے ایک ایسا بلو پائپ بھی خرید رکھا تھا جو سگریٹ میں چھپایا جا سکتا تھا۔ نچلے حصے کا تمباکو نکال کر کاغذ کی نلی میں بلو پائپ چھپانے کے بعد اگلے حصے میں ہلکا سا تمباکو بھر دیا جاتا تو کسی کو شبہ نہیں ہو سکتا تھا کہ اسے استعمال کرنے والا شخص پھونک مار کر اس بلو پائپ سے زہریلی سوئی چلانے کا ارادہ رکھتا ہے۔ بادی النظر میں یہی معلوم ہوتا کہ وہ شخص اپنے ہونٹوں میں دبی ہوئی سگریٹ سلگانے کا ارادہ رکھتا ہے۔

وہ تدبیر صرف ایک ہی صورت میں کارگر ہو سکتی تھی کہ جینی کاؤز کی گزرگاہ کے اطراف میں بھیڑ بھاڑ موجود ہوتی۔ سلطان شاہ اس ہجوم میں مل کر بہت آسانی کے ساتھ اپنا کام کر سکتا تھا۔ اس نے بے ضرر سوئیوں پر مشق کے ذریعے اتنی مہارت حاصل کر لی تھی کہ بیس پچیس فٹ کے فاصلے سے کسی متحرک شخص کے بدن کے اوپری حصے کو بہ آسانی نشانہ بنا سکتا تھا۔ شرط صرف یہ تھی کہ تیز ہوا نہ چل رہی ہو۔

اس بلو پائپ میں ایک بہت بڑی خوبی یہ تھی کہ اس میں بیک وقت تین سوئیاں سما سکتی تھیں۔ پہلی سوئی نکلتے ہی اوپری حصے کی باریک جھری سے دوسری سوئی نلی میں گر آتی تھی اور اگلی پھونک سے اسے بھی نشانے کی طرف اڑا لے جاتی۔ اس طرح بلو پائپ کو دوبارہ لوڈ کیے بغیر چند سیکنڈ کے قلیل سے عرصے میں اس سے مسلسل تینوں سوئیاں پھینکی جا سکتی تھیں۔

اپنا مقصد حاصل کرنے کے بعد سلطان شاہ وہ سگریٹ زمین پر پھینک دیتا جو لوگوں کے قدموں تلے روندی جاتی اور انتہائی باریک نلی سے بھان متین کے بارود نکلے ہوئے بلو پائپ اور باقی ماندہ سوئیوں کا سراغ لگانا ناممکن ہو جاتا۔

مایوسی کے عالم میں سلطان شاہ نے بم گن کے استعمال کی تجویز پیش کی۔ میں اضطراری طور پر وان لن کو بم گن کا نشانہ بنانے کے بعد جس کربناک ذہنی عذاب سے گزر چکا تھا، وہ میں ہی جانتا تھا۔ بم گن نی کے جلاد کے خاص اور امتیازی ہتھیار کا درجہ رکھتی تھی۔ زران انجینی کاؤز کے جسم کے جلے ہوئے حصے کو دیکھتے ہی سمجھ لیتا کہ اسے بم گن کا نشانہ بنایا گیا ہے پھر بم گن کے نزول سے خاستہ ہونے والی نیلگوں شعاعوں کی مہلک دھار بھی چھپنے والی چیز نہیں تھی۔

اس تقریب کا بندوبست بہت محفوظ اور بے داغ ہے۔"

غزالہ نے ٹہلتے ہوئے کہا۔ "مجھے تو بجاؤ کی ایک ہی صورت نظر آتی ہے کہ جینی کاؤز کے پہنچنے سے پہلے اس تقریب کو درہم برہم کر دیا جائے اور اسی افراتفری میں اسے موت کے گھاٹ اتار دیا جائے!"

"اتنی بڑی اور منظم تقریب کو درہم برہم کرنا ناممکن ہے۔ میدان میں زران کے عملے کی بھاری تعداد موجود ہو گی۔ وہ ایسی ہر کوشش کو ناکام بنا دیں گے۔" سلطان شاہ پر بددلی طاری ہوتی جا رہی تھی۔ "بجر یہ قوم تو ایسی بے خوف ہے کہ سانپوں تک کو کھا جاتی ہے۔ پاکستان میں تو ایک دو بے ضرر سانپ چھوڑ کر بھی بڑے سے منظم اجتماع کو درہم برہم کیا جا سکتا ہے۔"

"بس ایک ہی صورت نظر آتی ہے۔" میں نے چند ثانیوں تک سوچنے کے بعد کہا۔ "اگر بیل مشتعل ہو کر ہجوم پر چڑھ دوڑے تو سب سر پر پیر رکھ کر بھاگ نکلیں گے۔"

"اس کے لیے ضروری ہے کہ بیل اردو یا انگریزی سے واقف ہو اور ہمارا ساتھ دینے پر آمادہ ہو جائے۔" سلطان شاہ نے بُرا سا منہ بنا کر کہا۔

اس کے جلے کٹے تبصرے پر غزالہ بے اختیار ہنس پڑی۔ سلطان شاہ زیرِ لب بڑبڑانے لگا۔

"اگر تم صرف اردو سمجھ لو تو بیل کی زبان دانی کی ضرورت باقی نہیں رہے گی۔" میں نے کہا۔

"تم کل ہی دیکھ چکے ہو کہ مضبوط چوبی شہتیر زمین میں گاڑ کر ان پر آڑے ترچھے تختے ٹھونکے جا رہے تھے۔ بیل کو اس مضبوط حصار سے باہر لانا ناممکن ہو گا۔"

"غور کرو گے تو امکانات روشن ہو جائیں گے۔" میں نے اصرار کیا۔ "یہ ناممکن نہیں ہے۔"

"بولے جاؤ۔ میں سن رہا ہوں۔" سلطان شاہ نے منہ بچکا کر کہا۔ شاید اُسے توقع نہیں تھی کہ میں کوئی معقول تجویز پیش کر سکوں گا۔

وہ تحمل کے ساتھ میری تجویز سنتا رہا پھر اس نے کئی اعتراضات کیے۔ غزالہ بھی اس کا ساتھ دے رہی تھی لیکن میں اپنے منصوبے کی طرف سے ناامید نہیں تھا۔

اس وقت بھی بم گن، بلو پائپ سمیت سلطان شاہ کے پاس موجود تھی۔ زران کے عملے کی لڑکیوں کی طرف سے کمروں کی تلاشی کے خطرے کی وجہ سے وہ ہتھیار ہم اپنے ساتھ ہی رکھتے آ رہے تھے۔ میں نے سلطان شاہ کو ایک بار پھر اس کا کام سمجھایا اور وہ کسلمندانہ انداز میں نرم اور دبیز گھاس پر روانہ ہو گیا۔

ہم دونوں اسے وہیں چھوڑ کر واپس تہ خانے کی طرف چل دیے۔ سرنگ میں داخل ہونے کے بعد ہم نے دروازہ بولٹ نہیں کیا تاکہ سلطان شاہ اپنا کام ختم کر کے اسی راستے سے واپس

زنگ۔

اپنے کمرے میں پہنچ کر میں نے انتظام سنبھال لیا کیونکہ شام کے پروگرام کی تفصیلات کے لیے مجھے سارا یا حسین کی ضرورت محسوس ہو رہی تھی۔ پروگرام کی متوقع ترتیب میں کوئی بھی تبدیلی میرے منصوبے کو برباد کر سکتی تھی۔

تیسری کوشش میں میرا سارا سے رابطہ ہو گیا اور وہ فوراً ہی نیچے آنے پر تیار ہو گئی۔

میں نے اس کے آنے سے پہلے غزالہ کو دوسرے کمرے میں بھیج دیا۔ میرا خیال تھا کہ سارا تنہائی میں زیادہ کھل کر بات کر سکے گی۔ بظاہر اپنے حالات سے خوش نظر آنے کی شعوری کوششوں کے باوجود وہ زردن کی حویلی کے ماحول کی یکسانیت سے اکتائی ہوئی معلوم ہوتی تھی۔

اس نے آتے ہی غزالہ اور سلطان شاہ کے بارے میں استفسار کیا تو میں نے اسے بتایا کہ سلطان شاہ حویلی کی سیر کو نکلا ہوا تھا اور غزالہ دوسرے کمرے میں آرام کر رہی تھی۔

"اسے اتنی جلدی آرام کی ضرورت پیش آ گئی؟" سارا نے معنی خیز لہجے میں سوال کیا۔

"تم بے حد بور ہو۔ یہ کیوں بھول رہی ہو کہ وہ پچھلی رات کی جاگی ہوئی ہے۔"

"میرے پیر کی بھاری ڈریسنگ مجھے پریشان کر رہی ہے۔ میں اسے تبدیل کرنا چاہتا ہوں تاکہ شام کو لنگڑانے کی نوبت نہ آئے۔" رسمی گفتگو کے بعد میں نے کہا اور اس نے فوراً ہی اپنی خدمات پیش کر دیں۔ میرے علاج کے بارے میں وہ پوری طرح باخبر معلوم ہوتی تھی۔

میرے بازو میں ایک انجکشن لگانے کے بعد اس نے پٹی بدلنی شروع کی تو میں نے سرسری انداز میں شام کے پروگرام کا ذکر چھیڑ دیا۔

اس نے بتایا کہ مہمانوں کو چھ بجے مدعو کیا گیا تھا۔ اسی وقت مجھے اور غزالہ کو وہاں پہنچنا تھا۔ سوا چھ بجے زردن آ کر مہمانوں کو خوش آمدید کہتا پھر ہماری شادی کا اعلان کرتا۔ اس کے ساتھ شیمپین کا ایک دور چلتا اور زردن کے خاص مہمان ہمیں شادی کی مبارکباد دیتے۔ پونے سات بجے سے سوا سات بجے تک بل فائٹنگ کا پہلا مقابلہ ہوتا اور اسی وقت زردن کا بچپن کا دوست ہانگ کانگ سے ہیلی کاپٹر کے ذریعے حویلی کے ہیلی پیڈ پر اترتا اور زردن اس کا استقبال کرتا۔ شراب کے مسلسل دور کے ساتھ نو بجے تک بل فائٹنگ کے مقابلے جاری رہتے جن کے اختتام پر ڈنر شروع ہو جاتا۔ گیارہ بجے تقریب ختم ہو جاتی اور زردن اپنے دوست کے ساتھ حویلی میں واپس لوٹ جاتا۔

وہ پروگرام بہت مناسب اور میرے منصوبے کے لیے سازگار تھا۔ خاص بات یہ تھی کہ زردن کی تمام تقریبات میں وقت کی پابندی کا بہت خیال رکھا جاتا تھا اس لیے پروگرام کی ترتیب یا اوقات میں ردوبدل کا کوئی امکان نہیں تھا۔

سارا بہت خلوص اور اپنائیت کے ساتھ میرے زخم کی مرہم پٹی کر رہی تھی۔ اس کی آنکھوں کی چمک، لہجے کے تاثرات اور جسمانی رکھ رکھاؤ سے اس کی خوشی کا اظہار ہو رہا تھا لیکن خفیہ ڈکٹافون کے ذریعے آوازوں کی ریکارڈنگ کے خوف سے اس کی زبان بند تھی۔ وہ ادھر ادھر کی باتیں کر رہی تھی لیکن اس کی نگاہیں کچھ اور کہہ رہی تھیں۔

میں کسی خفگی یا اپنی پاکبازی کا اظہار کیے بغیر دھیمی مسکراہٹ کے ساتھ اس کی حوصلہ افزائی کر رہا تھا۔ ایسا نہیں تھا کہ میں غزالہ سے نکاح کے چند گھنٹوں بعد ہی ہیرا پھیری پر اتر آیا تھا۔ اس وقت غزالہ میرے دل و دماغ پر بلکہ حواس پر چھائی ہوئی تھی لیکن زردن کی حویلی میں ہم جس غیر یقینی اور خطرناک صورت حال سے دوچار تھے اس کے پیش نظر زردن کے جانی دشمنوں میں کسی بھٹکے ہوئے دوست یا ہمدرد کا وجود ہمارے لیے نعمت غیر مترقبہ سے کم نہیں تھا اگر سارا کو میری ذات میں اپنی تشنہ آرزوؤں کی تسکین کا کچھ سامان نظر آ رہا تھا تو اپنی ناگزیر ضروریات کی وجہ سے مجبوراً لازم ہو گیا تھا کہ فیصلہ کن لمحات گزر جانے تک اس کی خوش فہمی کو برقرار رکھوں تاکہ بازی الٹ جانے کی صورت میں اس کی خفیہ مدد ملنے کا امکان برقرار رہے۔

وہ باتیں کرتی اور ڈریسنگ کے عمل کو طول دیتی رہی۔ اس کے ساتھ مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ میرے تلوے کا زخم زیادہ گہرا نہیں تھا اور اس پر کھرنڈ جمنا شروع ہو گیا تھا۔

"میں ساڑھے پانچ بجے درد کم کرنے والا انجکشن لگا دوں گی اور تمہیں پوری تقریب میں درد کا احساس نہیں ہو گا۔ ویسے تمہارے خون میں زبردست قوت نمو ہے۔ یہ زخم بہت تیزی سے بھر رہا ہے۔"

"ابھی کون سا انجکشن لگایا ہے تم نے؟" میں نے اسے رخصت ہوتے ہوئے پوچھا۔

"اینٹی بائیوٹک!" اس نے والہانہ نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "زخم کے ٹھیک ہونے سے پہلے ایک اور لگے گا پھر اس کی ضرورت باقی نہیں رہے گی۔"

سارا کی وہ بے زبان نگاہیں دیکھ کر مجھے بے اختیار وہ عورتیں اور لڑکیاں یاد آ گئیں جو اپنے محرموں کے ساتھ چھپ چھپ کر اپنے محبوبوں سے آنکھیں لڑاتی ہیں۔ زردن سارا کا محرم تو نہیں تھا لیکن اس پر کسی شوہر سے زیادہ تصرف کا دعوے دار تھا۔ وہ سارا کی سانس اور آواز ضرور سن سکتا تھا لیکن اس کی نظروں میں لکھے ہوئے پیغام کو پڑھنا زردن کے بس سے باہر تھا۔

حویلی کی اس زیر زمین خواب گاہ کی تنگ تنہائی میں سارا کی گرم جذبات کے چند بے قرار لمحات بھی آئے جنہیں میں نے

خاموشی سے سنا اور سارا الرائی ہوئی ہوا میں چلی گئی۔

اس کے جاتے ہی غزالہ اندر آگئی اور آتے ہی قدرے خفگی سے بولی۔ "میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ خوبصورت لڑکیاں تم سے مل کر اس قدر خوش کیوں ہوتی ہیں؟"

"اب ہماری شادی ہو گئی ہے۔ یہ تمام راز جلد ہی تم کو معلوم ہو جائیں گے۔" میں نے ہنستے ہوئے اسے اپنی گرفت میں لے کر وہ موضوع ہی ختم کر دیا۔ ذکنا فوزی کی وجہ سے میں اسے کچھ نہیں بتا سکتا تھا اور میری خاموشی اس کی برہمی میں اضافے کا سبب بن سکتی تھی۔ اس لیے بہتر یہی تھا کہ اس کا منہ بند کر دیا جائے۔

جب ایک گھنٹا گزر گیا تو مجھے سلطان شاہ کی طرف سے تشویش لاحق ہونے لگی۔ میرے ذہن میں رہ رہ کے سر ابھارنے لگے کہ کہیں وہ موقع پر ہی رنگے ہاتھوں نہ پکڑا گیا ہو۔ غزالہ بھی فکر مند تھی لیکن مجبوری یہی مجبوری کہ ہم اس بارے میں ایک لفظ بھی نہیں بول سکتے تھے۔

خدا خدا کر کے ڈھائی بجے سلطان شاہ کی واپسی ہوئی اور وہ آتے ہی بستر پر گر گیا۔ میدان میں لندن کے آدمیوں کی موجودگی کی وجہ سے اسے اپنا کام کرنے میں خاصا وقت لگ گیا۔ جب وہ لوگ کھانا کھانے کے لیے میدان سے ہٹے تو اسے موقع ملا اور وہ پوری احتیاط کے ساتھ اپنا کام سرانجام دے کر لوٹ آیا۔ میدان اور اس کے قرب و جوار میں گھومتے پھرتے ہوئے اس نے بعض جنتیوں کا ہاتھ بٹایا جس پر وہ اس سے بے حد خوش ہوئے اور کسی نے اس کی وہاں موجودگی پر معترض نہیں کیا۔ اس کی تحریر چھو کر میں نے وہ کاغذ جلا دیا۔

سلطان شاہ کے آتے ہی میں نے کھانا طلب کر لیا۔ کھانا لانے والیوں کے ساتھ سارا کا رقعہ بھی تھا۔ وہ غزالہ کو تیاری میں مدد دینے کے لیے چار بجے آنے کا ارادہ رکھتی تھی۔

جوں جوں وقت قریب آ رہا تھا' ہم تینوں پر بے چینی اور اضمحلال کی کیفیت طاری ہوتی جا رہی تھی۔ سب سے بڑی الجھن تو یہ تھی کہ ہم اپنے مسائل پر بات بھی نہیں کر سکتے تھے۔

لندن کی محفل میں شراب نوشی کر کے میں نے اپنی راہ ہموار کر لی تھی اس لیے کھانے کے ساتھ آنے والی سرخ شراب کی دونوں بوتلیں آہستہ آہستہ خالی کر دیں۔ اس سے یہ فرق ہوا کہ میرے ذہنی انتشار میں کمی واقع ہو گئی اور میں ایک مرتبہ پھر پورے منصوبے پر غور کرنے میں مصروف ہو گیا۔

سارا اپنے وعدے کے مطابق چار بجے آ گئی۔ اس کے ساتھ بچے خدوخال والی اطالوی لڑکی بھی تھی۔ وہ بے چاری جنتی زبان کے علاوہ صرف اپنی مادری زبان بول سکتی تھی اس لیے مسکراہٹوں کے علاوہ براہ راست کوئی بات نہیں ہو سکی۔ سارا نے ترجمان کے فرائض ادا کیے پھر وہ دونوں غزالہ کو اپنے ساتھ لے کر دوسری خوابگاہ میں چلی گئیں۔ غزالہ کا عروسی لباس' جڑاؤ زیورات کا سیٹ اور جوتے وغیرہ ان کے ساتھ تھے۔

آہستہ آہستہ ہم دونوں نے بھی شیو وغیرہ کر کے تیاری شروع کر دی۔

ٹھیک ساڑھے پانچ بجے سارا میرے کمرے میں آئی تو مجھے نیم تیاری کے عالم میں دیکھ کر وہ بھی ٹھٹکی۔ سلطان شاہ کو کمرے ہی میں موجود پا کر اسے قدرے مایوسی ہوئی تھی۔ اس نے وقت کو کم کرنے والی دوا انجکشن میں منتقل کرنی شروع کی تو سلطان شاہ لباس تبدیل کرنے کے لیے باتھ روم میں چلا گیا۔

غزالہ کو اطالوی لڑکی نے الجھایا ہوا تھا لیکن میں اس کی جھجھک سے واقف تھا۔ سارا نے انجکشن لگانے سے قبل ایک بار پھر تخلیے سے فائدہ اٹھانے کی کوشش کی لیکن میں نے اسے زیادہ کھلنے کا موقع نہیں دیا پھر سلطان شاہ نے باتھ روم سے برآمد ہو کر میری مشکل مزید آسان کر دی۔

اس نے سارا کے ہاتھ میں موجود' بھری ہوئی سرنج کو دیکھ کر معنی خیز انداز میں سر ہلایا۔ سارا کو جو وقت ملا تھا اس میں دو انجکشن میرے بازو میں اتارے جا سکتے تھے۔ اس نے سرنج میں سے ہوا خارج کرنے کی اداکاری کی اور انجکشن لگا کر واپس لوٹ گئی۔

چند منٹ بعد غزالہ پوری سج دھج کے ساتھ تیار ہو کر ان دونوں کے ساتھ آئی تو میں اسے دیکھتا ہی رہ گیا۔ ملائم ریشم کے سفید لباس اور ہیروں کے چمکتے ہوئے سیٹ میں وہ مجسم پری کی طرح لگ رہی تھی۔ اس کے گلے میں سونے کی ایک ہلکی سی لڑی اور کانوں پر موتیے کے ہی گجرے تھے۔ اپنے سرخ و سفید اور حسین چہرے کے علاوہ' وہ شانوں سے ایڑی تک کسی پری جیسی ہی سفید نظر آ رہی تھی۔ اس پر اس کی سیاہ زلفیں کچھ اور ہی قیامت ڈھا رہی تھیں۔ کمال کی بات یہ تھی کہ اس نے اپنی تیاری میں بہت ہلکے بلکہ برائے نام میک اپ کا سہارا لیا تھا لیکن اس کے چہرے پر نگاہیں نہیں ٹھہر رہی تھیں۔

"تم خوش نصیب ہو کہ لندن نے جنت کی حور تمہیں بخش دی ہے۔" سارا نے رشک آمیز نظروں سے غزالہ کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "آج یہ ہر ایک کی نگاہوں کا مرکز بنی رہے گی۔"

"میں دو مردوں کی نگاہوں کا مرکز بننے کے بجائے زیبی کے قدموں میں بیٹھے رہنے کو ترجیح دوں گی۔" غزالہ نے مسکراتے ہوئے سارا کو لاجواب کر کے میرا دل خوش کر دیا۔

میں نے لندن کی دی ہوئی طلائی گھڑی کلائی پر باندھ کر اپنا کوٹ پہنا پھر ہم سب راہداری میں نکل گئے۔ اس بار راہداری سے گنبد میں رسائی کا دروازہ کھلا ہوا تھا اور وہاں لندن کی قالی مسند موجود تھی۔ ہم پانچوں جوتے اتار کر مسند پر جا بیٹھے۔ سارا نے اپنے اسکرٹ کی بیلٹ پر لگی ہوئی ڈبیہ کا بٹن دبایا اور مسند اوپر اٹھنے لگی۔

برآمدے تک سارا اور اطالوی لڑکی ہمارے ساتھ آئی۔ وہاں پورچ میں سیاہ رنگ کی بگھی ہمارے انتظار میں تیار کھڑی تھی۔ بگھی کی سیاہ لکڑی پر چاندی کی منقش چادریں جابجا نصب تھیں۔ آگے دو، دو کی قطار میں آٹھ سفید گھوڑے جتے ہوئے تھے۔ مجھے وہ سب خواب سا محسوس ہو رہا تھا۔

میں، غزالہ کے ساتھ نرم مخملی نشست پر بیٹھ گیا۔ سلطان شاہ ہمارے سامنے براجمان تھا۔ ہمارے سوار ہوتے ہی وہ خوابناک سواری حرکت میں آگئی۔

پھولوں کی کیاریوں کے درمیان بنی ہوئی پختہ سڑک پر بگھی آہستہ آہستہ بڑھتی رہی پھر ہمیں رنگین چھتریوں اور مہمانوں سے بھرا ہوا میدان بھی نظر آنے لگا۔ وہاں ہمارے استقبال کے لیے صرف منتظمین کی حد تک ملبوس لڑکیوں کا ایک جلوس موجود تھا۔ بگھی رُکتے ہی مہمانوں کے ہجوم میں بے تابی کی لہر دوڑ گئی۔ مرد اور عورتیں اپنی جگہوں سے اُٹھ اُٹھ کر ہمیں ایک نظر دیکھنے کی کوشش کر رہے تھے۔

بگھی رکتے ہی سلطان شاہ اُتر کر کہیں غائب ہو گیا۔ ہم دونوں کو رہبرے رہبرے اسٹیج کی طرف لے جایا جانے لگا۔ وہاں پانچ منقش کرسیاں رکھی ہوئی تھیں۔ مجھے اور غزالہ کو درمیانی کرسی کے دائیں بائیں بٹھایا گیا۔ زمین سے قدرے اونچے اسٹیج پر بیٹھنے کے بعد میں نے میدان کا جائزہ لیا تو مہمانوں کی کثیر تعداد کو دیکھ کر میرا دل بیٹھنے لگا۔ اُن کی تعداد کسی طرح بھی ڈیڑھ ہزار سے کم نہیں تھی۔ اُن کے درمیان پھرنے والی میزبان لڑکیاں اس کے علاوہ تھیں۔ مردوں اور عورتوں کے اتنے بڑے مجمع میں ذون کے ایک معزز ترین مہمان کو قتل کرنا آسان کام نہیں تھا۔ آنکھ سے کاجل چرانے کے مقابلے میں وہ مشن مجھے یکسر ناممکن نظر آنے لگا۔

میں نے اضطراری طور پر سگریٹ سلگا لی۔ اُسی وقت ایک لڑکی، میری ضرورت کو محسوس کرتے ہوئے، خالی میں سجی ہوئی دو صراحیاں لے کر اسٹیج پر آگئی، اُس کی مدد کے لیے دوسری لڑکی ساتھ تھی۔ ایک صراحی میں بیئر اور دوسرے میں اسکاچ تھی۔ میری فرمائش پر مجھے ادب سے اسکاچ کا گلاس دے دیا گیا۔ غزالہ نے سر کی خفیف سی جنبش سے شکریہ ادا کر کے انہیں لوٹا دیا۔

”میرا دل بیٹھ رہا ہے۔“ غزالہ نے سرگوشی کی تو اُس کی آواز سے گھبراہٹ عیاں تھی۔ ”اتنے بڑے مجمع میں سلطان شاہ کسی کیڑے کی طرح روند ڈالا جائے گا۔“

”میں بھی فکرمند ہوں لیکن اب کچھ نہیں ہو سکتا۔ وہ یہاں پہنچتے ہی نہ جانے کہاں غائب ہو گیا ہے؟ اپنے اوپر قابو رکھو ورنہ کھیل بگڑ جائے گا۔“ میں نے ایک بار پھر تاحدِ نگاہ رنگ کے گرد دور دور تک پھیلے ہوئے مہمانوں کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔ مجھے اندازہ تھا کہ تشویش کی وجہ سے میرے فقرے بے ربط ہو رہے تھے۔ میں نے اسکاچ کی بڑی مقدار اپنے معدے میں اُنڈیل لی۔

وہ اتنا بڑا مجمع تھا لیکن کبھی کبھار اُبھرنے والے قہقہوں کے علاوہ وہاں ناگوار شور نہیں تھا۔ چھتریوں کے نیچے منڈلاتے ہوئے سگریٹ کے دھوئیں کے ساتھ فضا میں بس سرگوشیوں اور دبی دبی آوازوں کی ایک ہم آہنگ سی گونج تھی جو کانوں کو بھی بھلی معلوم ہو رہی تھی۔ اونچے اونچے آہنی کھمبوں پر نصب، تیز سرچ لائٹس نے دُھند کا پھیلنے کے باوجود پورے میدان کو جھنڈ نور بنایا ہوا تھا۔

”ایسے بدترین حالات میں بھی تم نے پینی شروع کر دی ہے۔“ غزالہ دانت پیستے ہوئے منمنائی۔ ”یہ یاد رکھو کہ یہ ہماری زندگی کا آخری دن بھی ہو سکتا ہے.....“

”میں پریشان ضرور ہوں لیکن مایوس نہیں ہوں۔“ میں نے اُسے مزید بولنے کا موقع نہیں دیا۔

ایک مرتبہ پھر مہمانوں میں بے چینی کی لہر دوڑ گئی۔ کسی طرف سے اونچی آواز میں کچھ کہا گیا پھر سب لوگ کرسیاں چھوڑ کر کھڑے ہونے لگے۔ اسی کے ساتھ فضا تالیوں کے شور سے گونجنے لگی۔ ہر شخص کی نگاہیں اُسی طرف تھیں، جدھر سے ہم گزر کر آئے تھے۔ لمحہ بھر میں ہی ہر کرسی خالی ہو چکی تھی۔

”تم نہیں کیا مصیبت ہے۔ تم بھی کھڑی ہو جاؤ۔ اس وقت صرف ہم دونوں ہی احمقوں کی طرح بیٹھے ہوئے ہیں۔“ غزالہ نے فوراً میری ہدایت کی تعمیل کی۔ میں نے گلاس خالی کر کے نیچے ڈال دیا۔

اُٹھتے ہی مجھے ذون نظر آ گیا۔ وہ اپنے سادہ سے روایتی لباس میں ملبوس، اپنی مونچھ مروڑتا ہوا، باوقار انداز میں اسٹیج کی طرف چلا آ رہا تھا۔ اُس کے پیچھے ہم رنگ لڑکیوں اور اُس کے پہرے دار غنڈوں کا غول تھا۔

ذون اسٹیج پر آ کر مہمانوں کی طرف رخ کر کے کھڑا ہوا تو اُس کے احترام میں تمام مہمانوں نے اپنے سر جھکا دیے۔ ذون نے اپنی موٹی گردن کو خفیف سا خم دے کر اُن کی تعظیم قبول کی پھر اپنے ہاتھ سے اُن سب کو بیٹھنے کا اشارہ کیا۔ سب لوگ مشینی انداز میں بیٹھتے چلے گئے۔ ذون کے ساتھ آنے والے مرد شاہی میزیں تلاش کرنے لگے، نو وارد لڑکیاں پہلے سے موجود میزبان لڑکیوں میں شامل ہو گئیں۔ ہم دونوں بدستور کھڑے رہے۔

ذون لمحہ بھر خاموش رہا پھر اُس نے مقامی زبان میں کچھ بولنا شروع کر دیا۔ اُسی وقت سارا کہیں سے نمودار ہو کر غزالہ کے برابر میں آ کھڑی ہوئی۔ اس وقت وہ بھی ماکالی لباس میں تھی۔

بولتے بولتے، ذون نے مجھے اور غزالہ کو اپنے قریب کر لیا۔ مجمع میں ایک تیز گونج پیدا ہوئی۔ شاید ذون نے ہماری شادی کا اعلان کیا تھا جس پر سب نے مل کر مبارکباد دی تھی۔

وہ منظر میں ذون کی عزت اور ہیبت کا ایک ناقابلِ یقین مظاہرہ تھا۔

ذون نے مزید چند فقرے کہے پھر انگریزی میں ہمیں بیٹھنے کی

ہدایت کرتے ہوئے خود بھی درمیانی کرسی پر بیٹھ گیا۔

میزوں کے درمیان گھومتی ہوئی لڑکیاں تیزی سے حرکت میں آ گئیں۔ کسی نے ذدان کے سامنے شیمپین کی ایک بہت بڑی بوتل میز پر رکھ دی تھی پھر بلور کے چار گلاس بھی آ گئے۔

"تمہاری شادی کی خوشی میں!" ذدان نے باری باری ہم دونوں کی طرف دیکھتے ہوئے کہا پھر وہ تمام مہمانوں سے کچھ کہنے لگا۔ اچانک ہی اس نے شیمپین کی بوتل کی سیل توڑی اور اس کا کاگ ایک دھماکے کے ساتھ اوپر کی طرف پرواز کر گیا اور بوتل کے دہانے سے جھاگ ابلنے لگے۔

ذدان کی تقلید میں پورے میدان میں شیمپین کی بوتلوں کے کاگ اُڑائے جانے لگے۔

ذدان بہت خوش تھا اور گلاس بھر بھر کر شیمپین کے جھاگ پی رہا تھا۔ ابھی اثنا میں اگلی میزوں سے مقامیوں اور غیر ملکیوں کے جوڑے باری باری اسٹیج پر پہنچنے لگے۔ وہ ذدان کے ساتھ مجھے اور غزالہ کو مبارکباد دے رہے تھے۔ ان کے لائے ہوئے تحائف غزالہ کے برابر میں بیٹھی ہوئی سارا جمع کرتی جا رہی تھی۔ ایک معمر سفید فام نے مجھے بی ایم ڈبلیو کی چابی دی پھر ایک ادھیڑ عمر عمانی کی طرف سے فیراری کی چابی دی گئی۔ سارا کے پاس ڈبوں اور لفافوں کا ڈھیر لگتا جا رہا تھا اور میری عقل چکرا رہی تھی۔

درجنوں قیمتی گاڑیوں کی چابیاں مجھے مل چکی تھیں۔ مجھے یقین تھا کہ کوئی نہ کوئی چابی غزالہ کو بھی دی گئی ہو گی۔ ذدان نے سچ ہی کہا تھا کہ ہم پر تحائف کی ایسی برسات ہو گی کہ ہم حیران رہ جائیں گے۔

آخر ذدان نے دونوں ہاتھ فضا میں بلند کر کے مہمانوں کو کوئی اشارہ کیا اور اس کی آواز دور تک گونجنے لگی۔ اسٹیج کی طرف آتے ہوئے لوگ درمیان میں سے ہی اپنی میزوں کی طرف لوٹنے لگے۔

"یہ سلسلہ تو ساری رات تک ختم نہ ہوتا۔" میرے کانوں میں سارا کی آواز آئی۔ "ذدان نے تم لوگوں کی پریشانی کی وجہ سے سب کو روک دیا ہے۔ اب میزبان لڑکیاں میزوں سے ہی تحفے جمع کر لیں گی۔" وہ شاید غزالہ کو بتا رہی تھی۔

میزبان لڑکیاں اسٹیج کے پہلو میں تحائف جمع کرنے لگیں۔ شیمپین کا دور ختم ہونے کے ساتھ ہی محفل میں گرمی آ گئی تھی اور اسکاچ، رم، برانڈی، جن، واڈکا، رشین ووڈکا کی پوری پوری بوتلیں میزوں پر پہنچائی جانے لگی تھیں۔ اسی کے ساتھ باربی کیو کا آغاز ہو چکا تھا۔ انگاروں پر سنکے ہوئے بھانت بھانت کے گوشت کے پارچے مہمانوں کی خواہشات کے مطابق تیزی سے انہیں فراہم کیے جا رہے تھے۔

ذدان کے سامنے رائل سیلوٹ کی بوتل اور اس کے مرغوب سانپ کے بھنے ہوئے قتلوں سے بھری ہوئی ٹرے آ گئی۔ ذدان کے بعد سارا نے بھی سانپ کھانا شروع کر دیا۔ میرے لیے شاید پہلے ہی یہ ہدایت کر دی گئی تھی، اس لیے چکن بانچ کے ڈبے بھی آ گئے۔ غزالہ کھانے پینے کے اس شغل سے الگ تھی۔

آخر کار اس پروگرام کا سنسنی خیز مرحلہ بھی شروع ہو گیا۔ فاختئی رنگ کے مضبوط چوبی احاطے کے دور افتادہ حصے کے ساتھ ایک بند گاڑی آ لگی تھی اور اس میں سے لڑاکا سانڈ کو رنگ میں اتارنے کی تیاریاں شروع کر دی گئی تھیں۔ سلطان شاہ کی تلاش میں میری بے چین آنکھیں ہر طرف بھٹک رہی تھیں لیکن اس کا دور دور تک کوئی نام و نشان نہیں تھا۔ اس کوشش میں میری نگاہ گولڈن بیگن کے کپتان ریو رچانگ پر پڑی جو اپنی نشست سے اچھل اچھل کر ہاتھ کے اشاروں سے مجھے اپنی طرف متوجہ کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔

شاید اس کے لیے یہ اعزاز کی بات ہوتی کہ ذدان کے ساتھ اسٹیج پر بیٹھا ہوا شخص اس کا شناسا ثابت ہو جاتا لیکن میں نے اسے نظر انداز کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ وہ تو ذدان سے بھی اس کا تعارف ہو گا۔ وہ دونوں چینی نژاد تھے۔ نہ جانے ان میں کیا باتیں ہوتیں اور ریو رچانگ شاہی ہیروں والی کہانی چھیڑ دیتا تو میری اس تمام حاشیہ آرائی کی نفی ہو سکتی تھی جو میں ذدان سے کر چکا تھا۔ اس مشکل سے بچنے کی بہترین صورت یہی تھی کہ میں ریو رچانگ کو سرے سے نظر انداز کر دیتا۔ بعد میں کسی بھی موقع پر میں اپنے اس محسن سے معذرت کر سکتا تھا۔

ابتدا میں ذدان کی اس تقریب پر سنجیدگی اور بردباری طاری تھی۔ وہ دنیا تو شرکا پر گنے چنے مواقع کے علاوہ احترام آمیز خاموشی طاری رہی لیکن ذدان کی طرف سے مامور کی جانے والی حسین و جمیل اور کسی حد تک بے حجاب لڑکیاں جلدی فراخ دلی کے ساتھ میزوں کے درمیان گردش کر کے فیاضی سے شرابیں تقسیم کر رہی تھیں، اس کے اثرات جلد ہی نظر آنے لگے۔ بھنبھناہٹ قدرے اونچی آوازوں میں تبدیل ہو گئی۔ بوجھل آوازیں اور قہقہے بھی بکثرت سنائی دے رہے تھے۔ بیویوں کی جگہ گرل فرینڈز کے ساتھ آنے والوں نے اس ماحول اور آزادی کا پورا فائدہ اٹھاتے ہوئے اپنی ساتھیوں سے بے تکلف ہونا شروع کر دیا تھا۔ کہیں کہیں مردوں نے اپنی دل جوئی کے لیے میزبان لڑکیوں کو اپنے پاس بٹھا لیا تھا۔ اس روز مجھے پہلی بار اندازہ ہوا کہ ذدان نے اپنی حویلی میں خوبصورت اور آزاد خیال لڑکیوں کی کتنی بڑی فوج پالی ہوئی تھی۔

آخر کار بند گاڑی کا عقبی دروازہ کھلا اور اس میں سے ایک جوان اور مضبوط سانڈ دوڑتا ہوا چوبی احاطے میں داخل ہو گیا۔ وہ سر جھکائے اور اپنی دُم کو فضا میں اٹھائے وحشیانہ انداز میں رنگ میں ادھر سے ادھر دوڑ رہا تھا۔ اسے دیکھ کر حیرت اور خوف سے کئی ملی جلی چیخیں بلند ہوئیں۔ اور مجمع میں سنسنی کی نئی لہر دوڑ گئی۔ میں نے اپنی طلائی رسٹ واچ پر نظر ڈالی تو سات بجنے میں بیس منٹ باقی تھے گویا صرف پانچ منٹ بعد میدان میں ایک نیا خونی تماشا شروع

بھونے والا تھا۔

اسٹیج پر رکھی ہوئی پانچ میں سے ایک کرسی خالی تھی جو شاید ڈوان نمبی کاؤ کی منتظر تھی۔ سارا مستقل طور پر غزالہ کے برابر والی کرسی پر بیٹھی ہوئی اُس کا دل بہلانے کی ناکام کوششیں کر رہی تھی۔ مجھے اندازہ تھا کہ ڈوان کو سانپ کے بارے کھانے دیکھ کر غزالہ کو گھِن آ رہی ہو گی۔ ریسے بھی ایسا مادر پدر آزاد تقریب کا ماحول اس کے لیے پسندیدہ نہیں تھا لیکن ڈوان کی موجودگی میں کوئی بھی وہاں سے اٹھنے کی گستاخی نہیں کر سکتا تھا۔

چوبی باڑھ کے اندر کالا سانڈ بہت مضطرب تھا۔ وہ اپنے نتھنوں سے غضبناک پھنکاریں نکال کر اپنے کھُر زمین پر مار رہا تھا۔ وہ بار بار اپنا سر جھکا کر نکیلے سینگوں کو فضا میں یوں اوپر اچھالتا تھا جیسے اپنے نادیدہ دشمنوں کو سینگوں میں پرو کر زمین سے اوپر اٹھا رہا ہو۔

"یہ مکاؤ کا سب سے جوان اور طاقتور سانڈ ہے۔" ڈوان مجھ سے کہہ رہا تھا۔ "اسے چند ہفتے پہلے جیلساد سے طیارے میں یہاں لایا گیا ہے۔ آج مکاؤ میں اس کا پہلا مقابلہ ہے۔ یہاں گھوڑوں کی ریس کے بعد بُل فائٹنگ سب سے زیادہ مقبول کھیل ہے۔ اس کے مقابلے میں مکاؤ کا مشہور بُل فائٹر رنگ میں اُترے گا۔"

"رنگ میں بُل فائٹر مرتے بھی رہتے ہوں گے؟" میں نے ڈوان سے سوال کیا۔

"زندگی اور موت تو ہر مردانہ کھیل کی جان ہوتی ہے۔" ڈوان اپنی لٹکی ہوئی باریک مونچھوں کو تاؤ دیتے ہوئے بولا۔ "ریس میں گھوڑا گر جائے تو جاکی اس کے سموں تلے روندا جاتا ہے۔ کھلاڑی کو اپنے اناڑی پن کی بھاری قیمت ادا کرنا پڑتی ہے۔ یہاں رنگ کے باہر کئی ماہر نشانے باز ہر لمحے تیار رہیں گے۔ بُل فائٹر کی جان کو خطرہ ہوا تو وہ سانڈ کو شوٹ کر دیں گے مگر بعض اوقات سب مجبور ہو جاتے ہیں۔ سانڈ اور بُل فائٹر اس طرح اُلجھے ہوتے ہیں کہ گولی دونوں میں سے کسی کو بھی لگ سکتی ہے اور سانڈ اپنے حریف کو سینگوں پر اُٹھا لیتا ہے۔"

اسی وقت میدان میں رکھو اعلان ہونے لگا۔ سب کرسیوں کے رخ تیزی کے ساتھ رنگ کی طرف ہو گئے۔ رنگ کے ایک جانب چست سیاہ لباس میں ملبوس ایک تندرست اور جوان دراز قد شخص میز پر کھڑا اپنے جسم کو تیزی کے ساتھ آگے پیچھے اور دائیں بائیں جھکا کر ہلکی پھلکی ورزش کر رہا تھا۔

اعلان ختم ہوتے ہی اس نے میز پر سے جست لگائی اور سانڈ سے کچھ دور جا کھڑا ہوا۔

سانڈ بہت تیزی کے ساتھ گھوما۔ اس نے کسی کدورت کے بغیر اپنے مدمقابل کی طرف دیکھنا شروع کر دیا۔ بُل فائٹر نے اپنی پوزیشن ٹھیک کر کے فضا میں سرخ کپڑا لہرا دیا۔

سانڈ فوراً ہی چوکنا ہو گیا۔ اس نے جارحانہ انداز میں اپنا سر جھکا کر پھنکاریں مارنی شروع کر دیں۔ اُس کی اچھلی دم تن کر نیم دائرے کی صورت میں فضا میں کئی انچ بلند ہو گئی۔ بُل فائٹر اپنا کپڑا لہرا لہرا کر سانڈ کو تاؤ دلاتا رہا پھر سانڈ نے یکایک اپنے پچھلے کھُروں سے دھول اُڑائی اور پوری رفتار سے اپنے حریف کی طرف دوڑ لگا دی۔ ہجوم میں سنسنی خیز شور بلند ہوا۔ معلوم ہو رہا تھا کہ سانڈ اپنے حریف کے اوپر جا پڑے گا لیکن آخری لمحے پر بُل فائٹر نے ایک طرف سرک کر سانڈ کی پشت میں چھوٹا سا تیر گھونپنا چاہا۔ سانڈ کی رفتار بہت تیز تھی۔ وہ اپنی جھونک میں آگے نکل گیا۔ بُل فائٹر کا وار بھی خالی گیا۔

سانڈ بہت وحشی اور بلا کا طاقتور تھا۔ نشانہ خطا ہوتے کا اندازہ ہوتے ہی وہ چند گز آگے نکل کر رکا اور پھر غضبناک انداز میں واپس پلٹا۔ اس بار بُل فائٹر اس کی زد سے بچنے کی کوشش میں لڑکھڑا کر گرتے گرتے بچا۔ میدان میں شور بہت تیز ہو گیا۔

سانڈ پلٹ پلٹ کر بہت پھرتی کے ساتھ اپنے حریف پر حملے کر رہا تھا۔ بُل فائٹر اپنے حریف کی پشت کے اُبھار میں تیر پیوست کرنے کی ناکام کوششوں میں کئی بار سانڈ کے جسم کے پچھلے حصے سے ٹکرایا تھا لیکن دونوں میں سے کوئی بھی پوری طرح کامیاب نہیں تھا۔

لڑتے لڑتے وہ دونوں کئی بار مضبوط چوبی باڑھ تک آ گئے۔ بُل فائٹر کے لیے وہ علاقہ خطرناک تھا کیوں کہ سانڈ اسے چوبی شہتیروں کے ساتھ رگید سکتا تھا۔ ہر بار وہ جست لگا کر میدان کے وسط میں پہنچنے کی کوشش کرتا تھا۔

وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ سانڈ بہت زیادہ مشتعل اور خطرناک ہوتا جا رہا تھا جب کہ بُل فائٹر تھوڑے مضمحل دکھائی دے رہا تھا۔ سانڈ کے تابڑ توڑ حملوں نے اُسے بوکھلا کر رکھ دیا تھا۔ وہ اپنے دشمن کو اچھی طرح پہچان چکا تھا اور سرخ کپڑے کی جھلک دیکھے بغیر اُس کا پیچھا کر رہا تھا۔

اسی طرح مسلسل کشمکش میں بُل فائٹر ایک مرتبہ پھر چوبی باڑھ کے قریب گھِر گیا۔ سانڈ غضبناک ہو کر فضا میں اچھلا پھر اُس نے بھڑک کر اُس کی طرف دوڑ لگا دی۔ بُل فائٹر سراسیمگی کے عالم میں دائیں طرف سرک گیا۔ اُس نے سانڈ پر جوابی حملہ کرنے کی کوشش نہیں کی۔ شاید وہ بھاگ دوڑ میں اپنا ہتھیار گنوا چکا تھا۔

بُل فائٹر کے ہٹ جانے سے سانڈ کی ٹکر باڑھ کے اُن تختوں پر پڑی اور چرچراہٹ کی ہولناک آواز کے ساتھ وہ تختے ایک طرف سے اُکھڑ گئے۔

تختے ٹوٹتے ہی وحشی سانڈ رنگ سے باہر نکل کر میزوں کی طرف دوڑ پڑا۔ ہر طرف بھگدڑ مچ گئی۔ نشانہ بازوں نے بیک وقت کئی فائر کیے لیکن وہ سب بے سود رہے۔ اس وقت سانڈ کا نشانہ لینا ہی ممکن نہیں رہا تھا۔ پیچھے سے چلائی جانے والی گولیاں بھٹک کر مہمانوں کو ہلاک یا زخمی کر سکتی تھیں۔

سائرہ چنگاڑیں مارتا اور میزیں الٹتا ہوا مہمانوں میں جا گھسا۔ اس نے اپنے سامنے آنے والے کئی افراد کو ٹکڑوں سے دور اچھال پھینکا۔ دہشت زدہ لڑکیوں نے آسمان سر پر اٹھا لیا تھا۔ لوگ ایک دوسرے کو دھکیلتے اور روندتے ہوئے بھاگے جا رہے تھے۔ الٹی ہوئی بوتلوں سے ہر طرف شراب بہہ رہی تھی۔ چند لمحوں تک رعنائی پر ناچی ہوئی وہ محفل طرب و نشاط یک بیک ہنگامہ دار و گیر میں بدل گئی تھی۔

کل ناتھنک کے متنظمین موٹے رسوں کے پھندے سنبھالے سائرہ کے تعاقب میں میزیں الٹتے پھر رہے تھے۔ زورن کے چہرے پر تشویش اور بدمزگی کی علامات ابھر آئی تھیں۔ وہ چیخ چیخ کر کچھ کہہ رہا تھا لیکن بپھرے ہوئے سائرہ کی دہشت کی وجہ سے کوئی اس کی بات پر کان دھرنے کے لیے آمادہ نہیں تھا۔

میں نے خاص طور پر نوٹ کیا کہ باڑھ کے اکھڑے ہوئے تختے ایک طرف وردی پوش شہتیروں سے بدستور جڑے ہوئے تھے جب کہ دوسری طرف کی کیلوں نے بالکل جگہ چھوڑ دی تھی۔

متنظمین پستول اور پھندے لیے سائرہ کے پیچھے دوڑ رہے تھے لیکن وہ لڑاکا اور خونی سائرہ تھا۔ وہ بھیڑ بھاڑ سے دور بھاگنے کے بجائے ہجوم کا پیچھا کر رہا تھا۔ وہ رنگ کی ایک سمت میں حملہ آور ہوا تھا لیکن تقریب گاہ میں ہر طرف بھگدڑ مچی ہوئی تھی۔ دیکھتے ہی دیکھتے وہاں الٹی ہوئی میزیں، ٹوٹی ہوئی کرسیاں، اوندھی بوتلیں، جوتے، پرس، چشمے اور دوسری چیزیں بکھری رہ گئی تھیں۔ سارے مہمان چھتریوں سے باہر نکل بھاگے تھے۔

میں نے اضطراری طور پر اپنی رسٹ واچ پر نظر ڈالی تو سات بج کر دس منٹ ہو چکے تھے۔

"سب کچھ تباہ ہو گیا۔" زورن اضطراری طور پر غصے میں بڑبڑایا۔ "میں باڑھ کھڑی کرنے والوں کو مار ڈالوں گا۔"

پھر یک بیک فضا میں کسی ہیلی کاپٹر کے انجن اور پنکھے کا مخصوص شور سنائی دینے لگا۔ معلوم ہو رہا تھا کہ کوئی ہیلی کاپٹر دور سے نیچی پرواز کرتا ہوا ہماری طرف آ رہا تھا۔

غزالہ بھی ہمارے اس منصوبے میں شریک تھی لیکن اسے پوری تفصیل کا علم نہیں تھا۔ زورن کی حویلی میں قدم قدم پر بچھے ہوئے حساس مائیکروفونز کے خوف کی وجہ سے سلطان شاہ اپنی کارگزاری پر مکمل بات نہیں کر سکتا تھا نہ ہی تحریری طور پر پوری تفصیلات سے آگاہ کرنا ممکن تھا۔ اس نے ہمیں صرف اتنا بتایا تھا کہ متنظمین خطیر معاوضہ لے کر وہ باڑھ کے ایک اہم حصے کو نقصان پہنچا کر کمزور کرنے میں کامیاب ہو گیا تھا۔

بپھرا ہوا لڑاکا سائرہ مضبوط چوبی باڑھ کے تختے اکھاڑ کر ہی تماشائیوں پر حملہ آور ہوا تھا اس لیے یہ سمجھ لینا بہت آسان تھا کہ تمدن کی اس عظیم الشان محفل میں سب کچھ ہمارے پلان کے مطابق ہو رہا تھا۔ سلطان شاہ کی کوششیں بارآور ثابت ہوئی تھیں اور زورن کی جمی جمائی محفل کا رنگ اکھڑ چکا تھا۔ نظم و ضبط سرے سے ختم ہو چکا تھا۔ ہر طرف افراتفری کا راج تھا اور کسی کو بھی اپنی ذات کے علاوہ کسی اور کے بارے میں کچھ علم نہیں تھا۔

اس تبدیلی پر غزالہ بہت زیادہ سراسیمہ اور خوف زدہ نظر آ رہی تھی۔ سارا کے چہرے کا رنگ بھی اڑا ہوا تھا۔ میرے اور غزالہ کے درمیان زورن کا دیو ہیکل وجود حائل تھا۔ اس لیے میں غزالہ کی تسلی کے لیے دو لفظ بھی نہیں کہہ سکتا تھا۔ زورن سخت اشتعال اور اضطراب سے دوچار تھا۔ وہ اپنی مٹھیاں بھینچ بھینچ کر خود کلامی کے انداز میں غرائے جا رہا تھا۔ وہ اس وقت جنگلی زبان بول رہا تھا جو میرے لیے ناقابل فہم تھی۔

تقریب کے شرکاء بدحواسی اور دہشت کے عالم میں کافی دور نکل گئے تھے۔ ان کے تعاقب میں کالا سائرہ بھی اسی طرف چلا گیا تھا۔ پس فضا میں اکا دکا ہوائی فائروں کے ساتھ بے پناہ شور و غل کی آوازیں گونج رہی تھیں لیکن پھر بھی زورن کے جاں نثاروں نے اپنے آقا کو بے یار و مددگار نہیں چھوڑا تھا۔ آٹھ مضبوط اور مسلح جنگلی زورن کی مسند کے پیچھے اور دونوں پہلوؤں پر موجود تھے۔ ان میں آنکھ کی کھوپڑی والا نگو وا بھی شامل تھا۔

اس وقت ہمارے منصوبے میں کلیدی اہمیت ڈان ممبٹی کاڈ کی تھی جو اپنے بھتیجے کے دوست "زورن کوانگ فو سے ملنے کے لیے پاکستان سے آ رہا تھا۔ ممبٹی کاڈ مافیا کا ڈان تھا اور کوانگ فو شی کا آئی میٹ۔ میں ہر قیمت پر ان دونوں کی تفصیلی ملاقات کو روکنا چاہتا تھا۔ اس لیے میرا ذہن آنے والے لمحات میں الجھا ہوا تھا۔ پہلے سے طے شدہ پروگرام کے مطابق زورن کا ہیلی کاپٹر معزز مہمان کو لے کر "ہانگ کانگ سے ساڑھے سات بجے زورن کی حویلی میں بنے ہوئے ہیلی پیڈ پر اترنے والا تھا۔

اپنے خصوصی ارتکاز کی وجہ سے میں نے دور سے سنائی دینے والی ہیلی کاپٹر کی آواز سن لی جو فوری طور پر زورن رنجیرو کی توجہ حاصل نہیں کر سکی لیکن ہیلی کاپٹر کی تیز رفتار کی وجہ سے چند ہی ثانیوں میں وہ آواز اس قدر نمایاں ہو گئی کہ کسی کے لیے بھی اسے نظر انداز کرنا ممکن نہیں رہا اور زورن ہڑبڑا کر اپنی کرسی سے اٹھ گیا۔ میرے ساتھ غزالہ اور سارا نے بھی زورن کی تقلید کی۔

زورن اٹھتے ہی ان آٹھوں پر برس پڑا۔ وہ ہذیانی انداز میں گلا پھاڑ کر اور فضا میں ہاتھ لہرا کر چلا رہا تھا۔ اس کے خاموش ہونے سے پہلے ہی ان آٹھوں میں سے تین آدمیوں نے مختلف سمتوں میں دوڑ لگا دی۔ دو آدمی بھگوڑوں کے تعاقب میں دوڑے تھے "تیسرا دربان رنجیو کی طرف گیا تھا۔

"آؤ! میرے ساتھ آؤ!" زورن نے اسٹیج سے اترتے ہوئے انگریزی میں کہا۔ وہ اس وقت بہت زچ اور بھنایا ہوا تھا۔ "سب لوگ بھاگ گئے۔ اب مجھے خود ہی ممبٹی کاڈ کا استقبال کرنا ہو گا۔"

فضا میں ہیلی کاپٹر کے انجن اور پنکھوں کا شور واضح ہونے کے

ساتھ ہی ڈون کی حویلی کے ملازمین تیزی سے واپس لوٹنے لگے۔ ان میں ڈون کے شکی خواروں کے ساتھ نیم برہنہ میزبان لڑکیاں بھی شامل تھیں۔ اسی کے ساتھ میدان میں نصب مرد لاؤڈ اسپیکروں میں جان پڑ گئی۔ ان پر پہلے جبشی زبان میں کوئی اعلان کیا گیا پھر وہی لرزہ خیز اعلان انگریزی میں دہرایا جانے لگا۔ میں نے اپنی پوری توجہ اسی قدوائز پر مرکوز کردی۔

لب و لہجہ مہذب تھا لیکن بولنے والے کے الفاظ سرد مہر دھمکی آمیز تھے۔ وہ ڈون کی طرف سے درپیش ناخوشگوار صورتحال پر افسوس کا اظہار کرتے ہوئے مہمانوں کو مطلع کر رہا تھا کہ حویلی سے نکاسی کے راستے بند کیے جا چکے تھے۔ جب تک سارے مہمان تقریب گاہ میں جمع ہو کر ڈون کے مہمان کو خوش آمدید کہنے کے بعد روایتی ڈنر میں شریک نہیں ہوں گے، بند راستے نہیں کھولے جائیں گے۔ جو شخص بھی ڈون کی درخواست کو نظر انداز کرکے اپنی مرضی سے رخصت ہونے کی کوشش کرے گا، وہ ڈون کی برہمی اور ناراضی مول لے گا۔ وہ کہہ رہا تھا کہ لوگ واپس ڈنر پہنچیں کو اپنا کام کرنے کا موقع دیں تو وہ پیشہ ور لوگ چند منٹ میں سانڈ کو زندہ یا مردہ حالت میں پکڑ لیں گے اور تھوڑی ہی دیر میں دوسرے سانڈ کا بندوبست کر کے نئے سرے سے بل فائٹنگ کا آغاز کیا جائے گا کیوں کہ اس سنسنی خیز مقابلے کے بغیر تقریب ادھوری رہے گی۔

اس اعلان کا خاطر خواہ اثر ہوا۔ لوگ سانڈ کی زد سے بہت دور ہونے کے باوجود ڈر سروں کی دیکھا دیکھی بے مقصد بھاگ دوڑ میں مبتلا تھے، وہ تیزی کے ساتھ واپس لوٹنے لگے۔

ڈون لمبے لمبے ڈگ بھرتا ہوا ہیلی پیڈ کی جانب بڑھ رہا تھا۔ چند ثانیوں بعد ہیلی کاپٹر فضا میں نظر آیا تو نہ صرف ڈون ہیلی پیڈ کے کنارے پر موجود تھا بلکہ اس کی وجہ سے وہاں خاصا بڑا ہجوم جمع ہو چکا تھا اور ڈون کے آدمی ان سب کو راستے کے دونوں صف آرا کرنے کی کوششیں کر رہے تھے۔

میری آنکھیں نہایت بے چینی کے ساتھ سلطان شاہ کی متلاشی تھیں لیکن اس کا دور دور تک کوئی نام و نشان نہیں تھا۔

یہ سوچ کر میرا دل بیٹھنے لگا کہ سلطان شاہ اس بھگدڑ اور افراتفری میں کہیں سانڈ کی زد میں آ کر زخمی یا بے ہوش نہ ہو گیا ہو۔ اس کی کارستانی سے منصوبے کا ایک ناقابل عمل حصہ پایۂ تکمیل کو پہنچ چکا تھا لیکن آخری مرحلے پر اگر وہ ہیلی پیڈ کے قرب و جوار میں پہنچنے میں ناکام رہتا تو زان مبشی کا ڈاپنے میزبان کے ساتھ مجھے دیکھتے ہی الجھن میں پڑ جاتا اور پھر وہ کسی بھی لمحے ڈون کو میری طرف سے چوکنا کر سکتا تھا۔

دوسری طرف تقریب گاہ کے منظر نے ہیلی کاپٹر کے ہوا باز کو شاید مخمصے میں ڈال رہا تھا۔ اسے یقینی طور پر پورے پروگرام کا علم رہا ہوگا لیکن فضا میں رہتے ہی بلندی سے وہ بچی الٹی ہوئی میزیں بکھری ہوئی رنگین چھتریاں، ٹوٹی ہوئی کرسیاں اور ویران رنگ دیکھ سکتا تھا۔ اسے جھکے ہوئے گرد آلود قالینوں پر دور دور تک بکھری ہوئی مرجائیں اور مہمانوں کی دیگر ذاتی اشیاء دیکھ کر یہ اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ کچھ ہی دیر پہلے وہاں گھمسان کا رن پڑا ہوگا جس کے نتیجے میں ڈون کی الف لیلوی سجاوٹ بکھر کر رہ گئی۔

اس تذبذب کی وجہ سے ہیلی کاپٹر فوری طور پر ہیلی پیڈ پر نہیں اترا بلکہ فضا میں ایک جگہ معلق ہو گیا۔ شاید ہوا باز نیچے آنے سے پہلے ”ریڈیائی رابطے“ پر اپنے زمینی ساتھیوں سے صورت حال کے بارے میں کوئی یقینی دہانی حاصل کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔

”سلطان شاہ کہیں نظر نہیں آ رہا۔“ میرے برابر میں کھڑی ہوئی غزالہ پُر تشویش لہجے میں بڑبڑائی۔ ”کہیں وہ ریلے میں آ کر کچلا ہی نہ گیا ہو!“

میں اس بدشگونی پر اسے گھور کر رہ گیا۔ میرے پاس کہنے کے لیے کچھ بھی نہیں تھا کیوں کہ میرے دل میں بھی درحقیقت اسی قسم کے اندیشے سر ابھار رہے تھے۔

ڈون کئی منٹ تک سر اٹھائے ”اضطراب کے عالم میں معلق ہیلی کاپٹر کو دیکھتا رہا پھر اس سے نہ رہا گیا۔ انتظار کرنا اس کی مغلوب الغضب اور سیماب صفت فطرت کے خلاف تھا۔

وہ ہیلی کاپٹر کی طرف مکے لہرا لہرا کر کچھ چلانے لگا۔ یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ اس دیو ہیکل مشینی پرندے کے تیز شور کے باوجود ہوا باز کو براہِ راست للکار رہا ہو۔

پتا نہیں کہ ہوا باز نے ڈون کی غصیلی حرکات دیکھ لی تھیں یا اسی لمحے اس کو زمینی رابطے سے کلیئرنس کا ریڈیائی اشارہ مل گیا تھا کہ یکایک ہیلی کاپٹر کے انجن کا شور تیز ہونے کے ساتھ ہی وہ تیز ہچکولے کے ساتھ حرکت میں آیا پھر آہستگی کے ساتھ نیچے آنے لگا۔ ہوا کا دباؤ ہمیں تیزی سے پیچھے دھکیلنے لگا۔

زمین پر ٹکتے ہی ہیلی کاپٹر کا انجن بند کر دیا گیا۔ ایک دو چکر کھانے کے بعد ہیلی کاپٹر کی پنکھڑیاں جھٹکے کے ساتھ رک گئیں۔ ہیلی کاپٹر کا دروازہ کھلتے ہی ”وہاں موجود ہجوم میں“ ڈون کے معزز مہمان کو دیکھنے کے لیے تجسس کی لہر بیدار ہو گئی۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ لوگ کچھ دیر کے لیے سانڈ والے ہنگامے اور اپنی ابتر کذائی کو یکسر فراموش کر بیٹھے ہوں۔

ہیلی کاپٹر کے دروازے سے زان مبشی کا نزول ہیلی پیڈ کے پختہ فرش پر ہوا تو وہ بہت پُرسکون اور پُراعتماد نظر آ رہا تھا۔ وہ ڈون کی طرف ہاتھ لہراتا ہوا ”اس کی طرف بڑھا تو بڑھتے ہوئے ہجوم میں سے یک بیک متعدد سریلی چیخیں بلند ہوئیں“ کسی نے انگریزی میں سانپ سانپ کی تکرار بھی شروع کی ہوئی تھی اور وہ یقیناً کوئی اہل زبان ہی تھا۔ ایک مرتبہ پھر بھگدڑ سی مچ گئی۔

بہت سے خوفزدہ لوگوں کا ریلا ہیلی پیڈ پر چڑھ دوڑا۔ ڈون کے محافظ اور بے لباس لڑکیاں انہیں روکنے کی کوششوں میں ناکام رہیں۔

اس وقت میں نے پہلی بار سلطان شاہ کی صورت دیکھی۔ وہ ہٹا کٹا بڑھ چڑھ کر آنے والوں میں شامل تھا۔ اس نئی افرا تفری پر ڈون کے چہرے پر غیظ و غضب کے کوندے لپکنے لگے تھے۔ اگر اسے اپنے مہمان کا پاس نہ ہوتا تو شاید وہ خود ہی مجمع پر پل پڑا ہوتا۔

نیشی کاؤ فضا میں دونوں ہاتھ آگے بڑھائے ڈون کی طرف آ رہا تھا۔ اس وقت وہ دونوں براہ راست ایک دوسرے کی طرف متوجہ تھے۔ میں نے دانستہ اپنا رخ قدرے پھیر لیا تھا تاکہ ڈان نیشی کاؤ پہلی ہی نظر میں مجھے پہچان کر اپنی حیرت کا اظہار نہ کر سکے۔

میرے لیے وہ نہایت سنسنی خیز اور اعصاب شکن صورت حال تھی۔ میرا دل کنپٹیوں میں دھڑک رہا تھا۔ شارک اسکن کے سوٹ کے اندر میرے بدن کے تمام مسامات سے پسینے کی دھاریں بہہ نکلی تھیں کیوں کہ وہ چند لمحات ہماری زندگیوں کے لیے فیصلہ کن تھے۔

میں کوشش کے باوجود خود کو سلطان شاہ کی طرف دیکھنے سے باز نہ رکھ سکا۔ وہ متعدد خوفزدہ افراد کی بھیڑ میں سیدھا بھاگا چلا آ رہا تھا۔ یکایک اس کا داہنا ہاتھ ادھ کھلی مٹھی کی صورت میں اس کے دہانے کی طرف بڑھا۔ بادی النظر میں ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ انگوٹھے اور پہلی انگلی کے درمیان ہتھیلی کی طرف دبی ہوئی سگریٹ کا کش لینا چاہ رہا ہو۔

ڈان نیشی کاؤ نے ڈون سے دو قدم دور رک کر روایتی جاپانی انداز میں اپنے سر کو تعظیم کے انداز میں خم دیا۔ اسی لمحے سلطان شاہ کا ہاتھ اس کے دہانے سے ہٹ گیا۔ شاید وہ پھونک کر گزر رہا تھا۔ میں ایک سیکنڈ کے ہزارویں حصے میں تیزی کے ساتھ پلٹا۔ میرے کانوں میں ہلکی سی انسانی کراہ کی آواز آئی پھر میں نے ڈان نیشی کاؤ کو منہ کے بل تختہ نیل پڑ پر گرتے دیکھا۔ اس کے دونوں ہاتھ اضطراری انداز میں اس کے گلے سے لپٹے ہوئے تھے جیسے کوئی نادیدہ قوت اس کی شہ رگ کو دبا رہی ہو۔

ڈون کی چھٹی حس نے اسے خطرے کا احساس دلا دیا تھا۔ وہ اپنے جگری دوست کے گرتے ہوئے بدن کو سہارا دینے کے لیے تیزی کے ساتھ آگے کی طرف لپکا لیکن گرانڈیل ڈون پوری کوشش کے باوجود منحنی سے نیشی کاؤ کے بدن کی جھونک نہیں سنبھال سکا۔ شاید مرتے ہوئے آدمی کا وجود آخری لمحوں میں اصل سے کہیں زیادہ وزنی ہو جاتا ہو۔ ورنہ ڈون تو وہ شخص تھا جس نے بوری میں ٹھنسی ہوئی ڈان ولسن کی لاش کو کسی بچے کے کھلونے کی طرح دیوار سے ٹکرا ٹکرا کر توڑ پھوڑ ڈالا تھا۔

ان چند ثانیوں میں سلطان شاہ بھیڑ کے ساتھ آگے نکل چکا تھا۔ اس نے اپنی کارروائی ایسی پھرتی اور روانی سے مکمل کی تھی کہ شاید کوئی بھی اسے نوٹ نہیں کر سکا ہوگا۔

میں ڈون کی مدد کے لیے آگے بڑھا تو میرے دل و دماغ پر سے بڑا بوجھ اتر چکا تھا۔ میرا دل چاہ رہا تھا کہ نیشی کاؤ کے ہولناک قتل کا کامیاب ہونے کی خوشی میں وہیں والہانہ رقص شروع کر دوں لیکن وہ ایسے کسی ردعمل کا موقع نہیں تھا۔

ڈون گھٹنوں کے بل فرش پر اکڑوں بیٹھا اپنے بچپن کے دوست کے بے جان بدن کی نبضیں ٹٹول رہا تھا۔ اس کے مسلح آدمیوں نے ہمارے اور اس کے گرد گھیرا ڈال لیا تھا۔

نیشی کاؤ کے ساکت بدن میں نبض کا دور دور تک پتا نہیں تھا اس کے بدن کے کھلے ہوئے حصوں کے علاوہ چہرے پر بھی دھندلائی ہوئی نیلاہٹ پھیلنے لگی تھی۔ ڈون نے اتمام حجت کے طور پر نیشی کاؤ کی آنکھوں کے پپوٹے الٹ کر دیکھے تو وہاں صرف سفیدی ہی سفیدی نظر آئی۔ اس کی پتلیاں پپوٹوں میں بہت اوپر چڑھ کر معدوم ہو چکی تھیں۔ ڈان نیشی کاؤ کی موت کی دہشت میں ڈوبی ہوئی سفید آنکھیں دیکھ کر میں جھرجھری لے کر رہ گیا۔ اس وقت مجھے موت اپنے تصور سے کہیں زیادہ بھیانک نظر آئی تھی۔

ڈون نے بیٹھے ہی بیٹھے سر اٹھا کر میری طرف دیکھا تو اس کی سکڑی ہوئی آنکھوں میں سفاکانہ سرد مہری رچی ہوئی تھی۔ ”یہ مردہ ہے۔“ اس نے آپے سے باہر ہونے کے بجائے سرد اور دھیمے لہجے میں انگریزی کے تین الفاظ میں اعلان کیا۔

”ہم... مگر کیسے؟ ابھی تو یہ زندہ تھا؟“ ڈون کے تیوروں نے مجھے پریشان کر دیا۔

ڈون میری بات کا جواب دیے بغیر نیشی کاؤ کی لاش کو الٹ پلٹ کر اس کا تفصیلی جائزہ لینے میں مصروف ہو گیا۔ وہ اس وقت بہت خطرناک موڈ میں نظر آ رہا تھا۔

اس وقت تک ڈون نے چینی زبان میں ایک لفظ بھی نہیں کہا تھا لیکن ڈون کے گرد رہنے والے افراد نجانے کتنی لاشیں دیکھ چکے تھے۔ نیشی کاؤ کے بے جان بدن کو دیکھ کر انہوں نے سب کچھ سمجھ لیا اور ان کے چہروں پر سراسیمگی کے آثار پھیلتے چلے گئے۔

آخر کار ڈون نے نیشی کاؤ کی پشت سے کوئی چیز چٹکی میں دبا کر نکالی اور نیلی پڑ کے فرش سے اٹھتا چلا گیا۔ میں نے دیکھا کہ اس کے ہاتھ میں بال سے قدرے موٹی اور کم از کم نصف انچ لمبی ایک سوئی موجود تھی جو میرے لیے نئی نہیں تھی۔

”یہ میری حویلی میں تیسرا خون ہے۔“ ڈون نے وہ سوئی میرے چہرے کے سامنے لا کر کہا۔ ”حویلی کی تاریخ میں یہ پہلی مسلسل خون ریزی ہے۔ اسے بلو پائپ سے مارا گیا ہے اور اب تم مجھے بتاؤ گے کہ حویلی میں تمہارے قدم آتے ہی یکایک یہاں کیا ہونے لگا ہے؟“

ڈون کا لہجہ بدستور سرد اور دھیما تھا۔ اس کی آنکھوں میں قاتلانہ سفاکی رقصاں تھی اور خاص بات یہ تھی کہ وہ چینی زبان میں کچھ کہے بغیر صرف انگریزی بول رہا تھا جس کا واضح مطلب تھا کہ اس کا واحد مخاطب صرف میں تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ وہ مجھے

کاڑ کی موت کے سلسلے میں وہ مجھ پر کسی قسم کا شبہ کر رہا تھا۔ مجھے اپنی ریڑھ کی ہڈی میں چیونٹیاں سی رینگتی ہوئی محسوس ہونے لگیں۔

"میں کیا کہہ سکتا ہوں ذوران؟" میں نے مدافعانہ لہجے میں کہا۔ "میں تو تمہارے ساتھ اس کے سامنے کھڑا ہوا تھا اور سوئی اس کی پشت سے برآمد ہوئی ہے۔ بھگدڑ اور افراتفری سے فائدہ اٹھا کر تمہارا کوئی بھی بدخواہ یہ حرکت کر سکتا تھا۔"

"تم سے حویلی میں بات ہوگی۔" مجھ سے یہ کہہ کر ذوران ایک جھٹکے سے اپنے آدمیوں کی طرف گھوم گیا اور حبشی زبان میں انہیں کچھ ہدایات دینے لگا۔ اس بار اس کی غراہٹ سے برہمی اور سنجیدگی عیاں تھی۔

ذوران کے خاموش ہونے سے پہلے ہی اس کے ایک آدمی نے اپنی جیب سے ریوالور نکال کر میرے اوپر تان لیا اور غزالہ کا چہرہ دھواں ہو گیا۔

تھوڑی دیر قبل ہم دونوں ہر ایک کی آنکھوں کا تارا بنے ہوئے تھے۔ ہم پر بیش قیمت تحائف کی برسات ہو رہی تھی۔ اتنی عزت افزائی کے بعد یوں ریوالور کی زد پہ لے جانا بدترین صدمے سے کم نہیں تھا لیکن میں نے خاموشی کے ساتھ اپنے دونوں ہاتھ اوپر اٹھا لیے۔

"ستانا جانے کی ضرورت نہیں۔" ذوران مجھے گھورتے ہوئے غرایا۔ "ہاتھ گرا لو لیکن یہ یاد رکھنا کہ ذرا بھی گڑبڑ کرنے کی کوشش کی تو میرے آدمی دریغ نہیں کریں گے۔ حویلی میں خون ریزی کا سلسلہ چل ہی پڑا ہے تو مرنے والوں کی تعداد میں دو چار کے اضافے سے کوئی فرق نہیں پڑے گا۔"

"لیکن ذوران!" غزالہ روہانسی اور گھبرائی ہوئی آواز میں بولی۔ "ہمارا کیا قصور ہے؟ اتنی عزت دینے کے بعد اب ہمیں ٹھوکروں سے کیوں اڑایا جا رہا ہے؟"

ذوران نے غزالہ کی پوری بات سنی لیکن کوئی جواب دیے بغیر مڑ کر واپس چل دیا۔ اس کے بیشتر آدمی اسی کے پیچھے چل پڑے تھے۔ صرف سارا مسلح آدمی کے ساتھ ہمارے پاس رہ گئی تھی۔

ذوران حبشی کاڑ کی لاش کو بگھی کا بیڑ کے ہاتھ اور اس کے ساتھی کی حویلی میں چھوڑ کر' وہ دونوں ہمیں بھی اس طرف لے چلے جدھر ہماری بگھی کھڑی ہوئی تھی۔

اس وقت تک افراتفری اور بھگدڑ بالکل ختم ہو چکی تھی۔ بپھرا ہوا سانڈ مارا جا چکا تھا یا پکڑ لیا گیا تھا۔ اسی کے ساتھ شاید حبشی کاڑ کے پراسرار قتل کی خبر بھی جنگل کی آگ کی طرح پھیل چکی تھی جس کے نتیجے میں فضا پر یکایک خاموشی طاری ہو گئی۔ بہت سے لوگ جگہ جگہ ٹولیوں کی شکل میں کھڑے ہوئے نیچی آوازوں میں سرگوشیاں کر رہے تھے۔ معززین' شرفا اور امرا کے طبقات سے تعلق رکھنے والے ادھیڑ عمر اور عمر رسیدہ مہمان دوران تقریب کی بے ترتیبی' بے زاری اور خوف کے عالم میں کرسیوں پر بیٹھے ہوئے تھے۔

ذوران کی اس روح پرور اور رنگین ضیافت نے عروج پر پہنچنے کے بعد تیسری بار رنگ بدلا تھا۔ پہلے شراب و شباب کی افراط نے چہروں سے سنجیدگی کے نقاب نوچ کر ہر مہمان کو زندگی کی حرارت آمیز رعنائیوں میں غوطے دینے شروع کیے پھر کالا سانڈ کسی نامانوس عفریت کی طرح اودھم مچاتا ہوا باہر نکلا تو ہر طرف دہشت' خوف اور افراتفری پھیلتی چلی گئی اور انجام کار ذوران حبشی کاڑ کے قتل نے ہر طرف ایک سوگوار سی خاموشی پھیلا دی تھی اور اس خاموشی میں لوگ اپنے سایوں سے بھی خوفزدہ نظر آ رہے تھے۔ جب بھرے میدان میں ذوران کا خاص مہمان مار ڈالا گیا تھا تو پھر کوئی بھی شخص کسی اگلے وار کا نشانہ بن سکتا تھا۔

میرے اور غزالہ کے عروسی لباس کی وجہ سے لوگ ہمیں حیرت سے دیکھ رہے تھے۔ لوگوں کے درمیان سے گزرتے ہوئے ذوران کے آدمی نے اپنا پستول والا ہاتھ اس طرح چھپا لیا تھا کہ وہ لوگوں کی نظروں سے محفوظ ہو گیا تھا لیکن اس کے باوجود کسی نے ہمارے قریب آنے کی کوشش نہیں کی۔ دہشت' خوف اور مایوسی سے بوجھل ماحول نے ہر شخص کو اس کی ذات کے آہنی خول میں منجمد کر کے رکھ دیا تھا۔

ہمارے پیدل سفر کا اختتام اسی خوبصورت' سادہ بگھی پر ہوا جس میں آٹھ سفید گھوڑے دو قطاروں میں جتے ہوئے تھے۔ میں غزالہ کے ساتھ بیٹھ گیا۔ سارا' ریوالور بردار کے ساتھ ہمارے سامنے والی نشست پر بیٹھ گئی اور بگھی ہولے سے حرکت میں آ گئی۔

"میری سمجھ میں نہیں آیا کہ آج یہاں کیا ہو رہا ہے؟" میں نے جمود توڑنے کی نیت سے سارا پر اپنی تشویش کا اظہار کرتے ہوئے کہا۔

"آج ہم سب کی عقلیں ماؤف ہیں۔" سارا نے اپنے ہونٹوں پر زبان پھیرتے ہوئے کہا۔ "سکاز میں یہ تصور بھی نہیں کیا جا سکتا کہ کوئی بدنصیب ذوران کی حویلی میں ایسی ہنگامہ آرائی کی جرأت کرے گا۔ ذوران نے آج ناقابل بیان تحمل سے کام لیا ہے۔ کوئی اور موقع ہوتا تو وہ مشتعل ہو کر درجنوں آدمیوں کو خود ہی ٹھکانے لگا دیتا۔ آج اس کی عمر بھر کی ساکھ کو ناقابل تلافی نقصان پہنچایا گیا ہے۔"

"لیکن وہ ہم سے کیوں بدک گیا؟ ہم تو شروع سے آخر تک اس کے ساتھ تھے' پھر حویلی میں ہمارا کسی سے بھی رابطہ نہیں تھا۔ ہم سے زیادہ بے بس اور بے ضرر تو کوئی بھی نہیں تھا۔" میں نے احتجاج کیا۔

"ذوران کے ذہن میں ہولناک لاوا کھول رہا ہوگا۔ وہ اس وقت اپنے آپے میں نہیں ہے۔" سارا نے مجھے سمجھایا۔ "اگر تم نے برداشت سے کام لیا اور اسے مزید برہم نہ کیا تو وہ ہر معقول بات کو

مان لے گا۔ زرن ہر معاملے میں انتہا پسند ہے۔ تم نے اسے قائل کر لیا تو تم پھر سے سُرخرو ہو جاؤ گے۔"

"لیکن زرن کہاں رہ گیا؟ اب تقریب کا کیا بنے گا؟" میں نے پوچھا۔

"مینی کارز کے قاتل کی تلاش ضروری ہے۔ زرن اپنے مہمانوں سے معذرت کر کے ضیافت کے خاتمے کا اعلان کرے گا پھر مہمانوں کو پوچھ گچھ اور ضروری ہوا تو تلاشی کے بعد باری باری رخصت کیا جائے گا۔ یہ تمام بندوبست زرن ہی کو کرنا ہو گا۔"

"تو کیا وہ خود مہمانوں کو رخصت کرے گا؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔ "پھر تو شاید صبح ہونے سے پہلے حویلی میں رونق نہیں آ سکے گی۔"

"اس وقت زرن کے بارے میں کوئی قیاس آرائی نہیں کی جا سکتی۔ وہ کچھ بھی کر سکتا ہے لیکن میرا خیال ہے کہ وہ سفارتی نمائندوں اور قرب و جوار کے ممالک سے آئے ہوئے اہم مہمانوں کو خود ہی رخصت کرے گا۔ وہ یہ پسند نہیں کرے گا کہ اس قدر بدمزگی کے بعد اس کے کسی اہم مہمان کے ساتھ اس کے آدمی بدتمیزی کر بیٹھیں اور وہ آئندہ ان کی میزبانی سے محروم ہو جائے۔"

رنگ میں بھنگ پڑنے کے بعد تقریب کا فوری اختتام تو یقینی نظر آ رہا تھا لیکن قاتل کی تلاش والا معاملہ تشویشناک تھا۔ اپنا کام دکھانے کے بعد سلطان شاہ ایک مرتبہ پھر لاپتا ہو گیا تھا۔ کچھ نہیں کہا جا سکتا تھا کہ وہ کہاں اور کس حالت میں زرن کے شکاریوں کے ہتھے چڑھتا۔

"سلطان شاہ نجانے کہاں رہ گیا؟ اسے ہمارے ساتھ ہی نکل آنا چاہیے تھا۔" غزالہ اردو میں بڑبڑائی۔ "یہ لوگ اس وقت خون کے پیاسے ہو رہے ہیں۔ وہ ان کے ہاتھ لگ گیا تو یہ اس کی بوٹیاں بھی اڑا سکتے ہیں۔ یہاں سے نکلنے تک ہم تینوں کو حتی الامکان ایک دوسرے کے قریب رہنا چاہیے۔"

"نکاح ہو جانے کے بعد کم از کم ہمارے قریب رہنے میں تو کوئی رکاوٹ باقی نہیں رہی۔"

وہ سر جھکا کر بچکانہ انداز میں مسکرا رہی۔ "یہ رفت ملاپ کا نہیں ہے۔ ان باتوں کے لیے اب عمر پڑی ہے۔"

"بشرطیکہ ہمارا میزبان ہمیں یہاں سے زندہ نکل جانے دے۔" میں نے دانستہ زرن کا نام لینے سے گریز کرتے ہوئے کہا۔ "کیا تمہیں علم نہیں تھا کہ مرنے کے بعد میرے دل میں یہ حسرت باقی رہے کہ تم سے شادی ہونے کے بعد بھی میں تمہارے ساتھ خوشی کے چند لمحے بھی نہیں گزار سکا۔ ہم سلطان شاہ کی عملی مدد کرنے سے معذور ہو گئے ہیں پھر اس کے بارے میں سوچ کر اپنے ذہن کو تھکانے سے کیا فائدہ؟ اسے تدبیر کے بجائے اب تقدیر کے رحم و کرم پر چھوڑ دو۔"

"سنو!" اچانک سارا نے آہستگی سے مجھے مخاطب کیا۔ "تم لوگ آپس میں زیادہ باتیں نہ کرو۔ موجودہ حالات میں یہی سمجھا جائے گا کہ تم زرن کے خلاف کوئی سازش کر رہے ہو۔"

"لیکن اس کھلی فضا میں زرن نہیں ہے۔" میں نے کہا۔ "یہ احمق آدمی انگریزی کے ساتھ ہی اردو سے بھی نابلد ہے۔ اسے کیا پتا کہ ہم کس زبان میں بات کر رہے ہیں؟ ہاں، تم مخبری کر دو تو اور بات ہے۔"

"تم مجھ سے ایسی امید رکھتے ہو؟" سارا نے اپنی اپنائیت کے ساتھ شکوہ کیا کہ میں بوکھلا گیا۔ "تمام چینی بہت معصوم اور سیدھے سادے ہوتے ہیں۔ ان کے ملک میں جو چیز پہلی بار بنتی ہے وہ سمجھتے ہیں کہ اسے انہی کی پارٹی اور قیادت نے ایجاد کیا ہے لیکن بگڑے ہوئے چینی بہت شاطر اور چالاک ہوتے ہیں۔ یہ بھی انگریزی تلفظ اور لب و لہجے سے مانوس ہے اور صرف اسی بنا پر اندازہ لگا سکتا ہے کہ تم کوئی دوسری زبان بول رہے ہو۔"

"ہم اپنے ساتھی کے بارے میں فکر مند ہیں۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر اسے بتایا۔ "حویلی میں داخل ہونے کے بعد تو ہم کھل کر بات بھی نہیں کر سکیں گے۔ نہ ہی تم ہمیں کوئی دوستانہ مشورہ دے سکو گی۔"

"یہ نہ سمجھ لینا کہ میں زرن کی غدار ہوں۔" سارا نے چونک کر غزالہ سے وضاحت کی۔ "میں پوری طرح اس کی وفادار ہوں لیکن اس کے ساتھ تمہاری پوزیشن بھی سمجھ رہی ہوں۔ اسی لیے تمہارے فائدے کی بات بتا رہی ہوں۔"

"خوبصورت لڑکیاں عام طور پر زینی سے بہت جلد ہمدردی محسوس کرنے لگتی ہیں۔" غزالہ نے مسکرا کر خوش دلی کے ساتھ کہا لیکن اس کے الفاظ میں پنہاں طنز مجھ سے پوشیدہ نہ رہ سکا۔ وہ مجھ سے بجا طور پر اس امر کی شاکی رہتی تھی کہ عورتیں اور لڑکیاں میرے ساتھ بہت جلد بے تکلف ہو جاتی ہیں۔

سارا اپنی آزاد خیالی کی وجہ سے غزالہ کے الفاظ کی گہرائی تک نہیں پہنچ سکی اور ایک ٹھنڈا سانس لے کر بولی۔ "تم خوش نصیب ہو کہ تمہیں زینی جیسا چاہنے والا شوہر ملا ہے۔ اسی وجہ سے یہ مجھے پسند ہے کہ مجھے نہ سہی، یہ کسی ایک عورت کو تو دل و جان سے چاہتا ہے۔ میری طرح تم بھی عورت ہو اور اچھی طرح جانتی ہو کہ عورت میں چاہے جانے کی خواہش کس قدر شدید اور طاقت ور ہوتی ہے اور میں تو جب سے مکاؤ آئی ہوں، اپنی شناخت ہی کھو بیٹھی ہوں۔"

"شناخت؟" میں نے حیرت سے دہرایا۔ "تم زرن کی منظور نظر ہونے کے باوجود یہ شکایت کر رہی ہو؟"

"سارا زرن کی منظور نظر نہیں ہے۔" وہ تلخ لہجے میں بولی۔ "وہ ایک برطانوی شہزادی کا عاشق ہے۔ اس بے چاری کے فرشتوں کو بھی علم نہیں ہو گا کہ مکاؤ کی اس حویلی میں اس کا ایک عاشق نامراد پل رہا ہے۔ زرن نشے میں مدہوش ہونے کے بعد مجھ پر اسی رفت

سہان ہوتا ہے جب میرے وجود میں اسے اپنی محبوبہ کا قاتل نظر آنے لگتا ہے۔"

"کیا حویلی میں ہمیں قید کر دیا جائے گا؟" غزالہ نے جلدی سے موضوع بدلتے ہوئے پوچھا۔

"فی الحال ایسی کوئی ہدایت نہیں دی گئی۔ تمہیں قید خانے کے بجائے اسی پُرتعیش خواب گاہ میں پہنچایا جائے گا جو آج کے لیے سجائی گئی ہے۔ اس سے آگے کا فیصلہ ژوان کی واپسی کے بعد ہوگا۔"

آٹھ گھوڑوں والی بگھی آہستہ آہستہ حویلی سے قریب ہوتی جا رہی تھی۔ اسی کے ساتھ آزادانہ گفتگو کے لمحات بھی ختم ہونے والے تھے اس لیے میں نے باقی ماندہ مہلت سے زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھانے کا فیصلہ کر لیا۔

"اور اگر ہمارا ساتھی واپس آیا تو اس کا کیا بنے گا؟" میں نے اضطراری لہجے میں پوچھا۔

"آج کے لیے اس کا کمرا تمہاری خواب گاہ سے ملحق ہے۔ اسے وہاں پہنچا دیا جائے گا۔" وہ چند لمحوں کے لیے خاموش ہوئی پھر متفکرانہ انداز میں گویا ہوئی۔ "یہ بات واقعی قابل غور ہے کہ ژوان کی حویلی میں پے در پے سنگین واقعات کیوں رونما ہو رہے ہیں۔ صرف ژیونگ کاؤ کی موت ایک طے شدہ مقابلے کا نتیجہ تھی ورنہ شوانے کی خودکشی، تقریب کی برہمی اور نیشی کاز کا قتل، سب ہی ناقابل فہم واقعات ہیں۔ اور یہ ایک عجیب اتفاق ہے کہ ان واقعات کا سلسلہ تمہاری آمد کے بعد شروع ہوا ہے....."

"میں خود فکر مند ہوں۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔ "اب ژوان کی بھری حویلی میں صرف تم ہی ہماری ہمدرد رہ گئی ہو۔ کوئی سنگین صورتِ حال رونما ہونے والی ہو تو ہمیں باخبر ضرور کر دینا۔"

"میں وعدہ نہیں کرتی لیکن کوشش ضرور کروں گی۔" اس نے آہستگی سے کہا۔

اچانک پختہ سڑک پر صحت مند گھوڑوں کے سموں کی آواز تھم گئی۔ سارا کے ساتھ بیٹھے ہوئے بدنما چینی نے اپنے ریوالور کی نال ہلا کر ہمیں نیچے اترنے کا اشارہ کیا۔ پہلے میں نیچے اترا پھر میں نے سہارا دے کر غزالہ کو بھی سوار بگھی سے نیچے اتار لیا۔ اسی لمحے برآمدے کے ستونوں کی آڑ سے مزید دو چینی سامنے آ گئے۔ وہ دونوں ژوان کی حویلی کی روایات کے برعکس دبلے پتلے تھے لیکن ان کے تیور کسی بھی طرح دوستانہ نہیں تھے۔

ان دونوں نے پہلوؤں پر سرک کر ہمیں اپنے درمیان سے گزرنے کا راستہ دیا پھر ہمارے پیچھے مسلح چینی اور سارا کے ساتھ ہو لیے۔ سارا نے ان کے ساتھ چینی زبان میں باتیں شروع کر دی تھیں۔

کشادہ، بلند اور آراستہ راہداریوں سے گزرنے کے بعد سارا نے ہمیں اسی ہال میں داخل ہونے کی ہدایت دی جہاں ژوان کی کرسیوں میں اڑنے والی مشینی مسند موجود رہتی تھی۔ ہال میں پہنچنے کے بعد سارا تیزی کے ساتھ آگے آ گئی اور اس نے ہماری رہنمائی کا فرض سنبھال لیا۔

سارا کا رخ ان حریری پردوں کی طرف تھا جن کے عقب سے ژوان کی پالی ہوئی حسین و جمیل لڑکیاں برآمد ہوا کرتی تھیں۔ اب معلوم ہوا کہ ان پردوں کے پیچھے کوئی دیوار نہیں تھی بلکہ محرابیں بنا کر اسی ہال کو دو حصوں میں تقسیم کیا گیا تھا۔ اس طرح حریری پردوں کے اس پار نرم قالین سے مزین ایک وسیع دالان وجود میں آ گیا تھا۔ اس دالان کے اختتام پر متعدد چوبی دروازے نظر آ رہے تھے جو ایک سرے سے دوسرے سرے تک پھیلے ہوئے تھے۔ ان کے درمیانی فاصلے سے کمروں کی کشادگی کا اندازہ ہوتا تھا۔

سارا ہمیں اس قطار کے آخری کمرے کی طرف لے گئی اور سنہری دستہ گھما کر چوبی دروازہ کھول دیا۔

"اور سلطان شاہ کے لیے کون سا کمرا مخصوص ہے؟" میں نے اندر داخل ہونے سے پہلے سوال کیا۔

"یہ کمرا نہیں، پورا مکان ہے۔" وہ بولی۔ "ساری حویلی میں یہ سب سے شاندار خوابگاہ ہے۔ اندر سونے کے کمرے کے علاوہ نشست گاہ اور ملازم کا کمرا بھی ہے۔ تمہارا ساتھی ملازم والے کمرے میں لایا جائے گا۔ وہ کمرا بھی ہر قسم کی سہولتوں سے آراستہ ہے۔"

میں نے مقامی انداز میں اپنے سر کو قدرے خم دیا اور منقش چوبی دروازے سے گزر کر اندر داخل ہو گیا۔ غزالہ مجھ سے پہلے اندر داخل ہو چکی تھی اور چند قدم آگے مبہوت سی کھڑی تھی۔

میں نے وہاں سب سے پہلے یہ بات نوٹ کی کہ باقی حویلی کے برعکس اس حصے کی بلندی کسی بھی طرح بارہ فٹ سے زیادہ نہیں تھی۔ معلوم یہ ہوا کہ وہاں کہیں بھی دیوار کا وجود نہیں تھا بلکہ قالین سے چھت تک اوپر نیچے بے داغ اور بے جوڑ آئینے آویزاں تھے جن میں کرسٹل کے دمکتے ہوئے معلق کیر فانوس کے سیکڑوں عکس جھلملا رہے تھے۔ آئینوں کی کثرت کی وجہ سے نکاسی کے راستے تعین کرنا دشوار تھا۔ کیوں کہ کھلے ہوئے راستے کے پیچھے "اندر بھی" آئینے ہی آئینے آویزاں تھے۔

آئینوں کی ان دیواروں کی اونچائی میں کہیں کوئی جوڑ نہیں تھا اور شاید اسی وجہ سے اس حصے کی بلندی بارہ فٹ تک محدود رکھی گئی تھی کیوں کہ اس سے بڑے آئینے ملنے "نایاب محال" تھے البتہ چوڑائی میں چار چار فٹ پر جوڑ تھا جسے سنہری نیموں سے سجا دیا گیا تھا۔ اسی طرح چھت پر آئینوں کے ٹائل آویزاں تھے۔

داخل ہوتے ہی لابی نما حصہ تھا۔ جب چند منٹ بعد میری نگاہیں اس ماحول کی عادی ہو گئیں تو بائیں ہاتھ پر ایک کمرا نظر آیا۔ اس کے کھلتے ہی ہمیں پہلی بار پردے اور دروازے نظر آئے۔

کمرا بھی بہت آراستہ اور پُر آسائش تھا۔ وہاں دو ہرا بستر موجود تھا۔ اگر ہمیں وہاں شب بسری کے لیے کہا جاتا تو ہم کوئی جھجک محسوس نہیں کرتے لیکن سارا ہمیں بریف کر چکی تھی۔

"یہ سلطان شمار کا کمرا ہے۔ ذرا اس حیرت کدے میں آگے چلتے ہیں۔" میں نے نرمی اور محبت کے ساتھ غزالہ کا ہاتھ تھام کر کہا۔ "یہ تو واقعی تصوراتی دنیا معلوم ہو رہی ہے۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ ذون کے پاس دولت ابل رہی ہے۔" غزالہ بے خیالی میں کہہ گئی۔

میں نے اسے گھورا پھر سلطے کا کش لینے کا اشارہ کر کے اسے باور دلایا کہ وہ بیرون کے ایک بار شمار کی حویلی میں موجود تھی جہاں دولت کو پیر شمار اپنی رفعت کو سمجھتا تھا۔

بالائی میں آبنوس کے مخملیں صوفے سجے ہوئے تھے اور درمیانی دیوار کا پورا ایک شیشہ ہٹا کر اندر جانے کا راستہ بنا دیا گیا تھا۔ اس راستے سے گزرنے کے بعد آئینوں کی دیواروں والی نشست گاہ تھی جہاں جیس رنگ قالین پر نہایت خوبصورت فرنیچر سجا ہوا تھا۔ شاید فرنیچر کی تیاری میں صندل کا استعمال بکثرت کیا گیا تھا کیوں کہ فضا میں صندل کی بھینی بھینی خوشبو سے مہک رہی تھی لیکن عجیب بات یہ تھی کہ اس نشست گاہ کی بقیہ تین دیواروں میں کہیں کوئی دروازہ یا کھڑکی نہیں تھا۔ ہمیں ہر طرف اپنے اور روشنیوں کے عکس کا تسلسل نظر آ رہا تھا۔

غزالہ سحر زدہ انداز میں اس طلسماتی ماحول کو دیکھ رہی تھی لیکن مجھے اصل خوابگاہ کی فکر تھی۔ میں نے کسی اندھے کی طرح ایک طرف سے آئینے کی دیواروں کو ٹٹولنا شروع کر دیا۔

پھر میں جوں ہی بائیں دیوار کے ایک حصے کے سامنے پہنچا تو میرے ہاتھ لگانے سے پہلے ہی ایک پورا آئینہ کوئی آواز پیدا کیے بغیر خود بخود ایک طرف سرک گیا اور اس جگہ تقریباً چار فٹ چوڑا راستہ نمودار ہو گیا۔ وہ راستہ نمودار ہوتے ہی غزالہ تحیر زدہ انداز میں میری طرف پلٹی اور ہم اس راستے سے اپنی پُر شکوہ خوابگاہ میں داخل ہو گئے۔ ہمارے چند قدم آگے جانے کے بعد دروازے سے نما آئینہ سرک کر اپنی جگہ پر لوٹ آیا۔ اس وقت میں نے دیکھا کہ اس آئینے کے ایک حصے میں سنہری گھنڈی نصب تھی۔ میں اسے آزمانے کی نیت سے آگے بڑھا تو وہ راستہ دوبارہ نمودار ہو گیا مگر میں نے بڑھ کر اس گھنڈی پر ہاتھ ڈالا تو وہ بہ آسانی ایک طرف سرک گئی اور پھر میرے وہاں سے ہٹتے ہی بغیر وہ راستہ دوبارہ بند ہو گیا۔ یہ کمرا بھی صندل کی قدرے تیز اور رومانوی خوشبو سے مہک رہا تھا۔

دراصل یہ بھی ذون کے اعلیٰ ذوق کا آئینہ دار تھا کہ وہ راستہ اسی سمت سے مقفل ہو سکتا تھا جدھر خلوت کی ضرورت پیش آ سکتی تھی۔ باہر گھنڈی تھی نہ راستہ مقفل کرنے کا کوئی اور انتظام۔

پھر میں آئینہ گیر سونے بورڈ پر طبع آزمائی کی تو روشنیاں بجنے کے بعد دیگرے بجھتی چلی گئیں لیکن آخری روشنی گل ہوتے ہی اس خواب گاہ میں ستاروں کی ایک کہکشاں اتر آئی۔ خوابگاہ میں کہیں کوئی ننھا سا بلب روشن تھا اور ہر طرف اس کا عکس جھلملا رہا تھا۔ چھت میں نصب آئینے کے ہر تا کل میں پڑنے والے عکس کی بنا پر پوری چھت ستاروں یا جگنوؤں سے بھری ہوئی نظر آ رہی تھی۔ عکس در عکس پیدا ہونے والی اس صورت حال میں حقیر ترین روشنی کے اصل مخرج کا سراغ لگانا ناممکن تھا۔ اسی وقت مجھے اندازہ ہوا کہ وہ خوابگاہ بلور کی بے شمار چھوٹی بڑی آرائشی اشیا سے بھری ہوئی تھی کیوں کہ بلور کے ہر کٹ اور کرسٹل میں بھی اسی نادیدہ روشنی کے جگنو جھلملا رہے تھے۔

"معلوم ہوتا ہے کہ ہم طلسم ہوشربا کے دور میں چلے گئے ہیں۔" غزالہ کی ہیجان آمیز سرگوشی ابھری۔ کمرے میں پھیلے ہوئے انعکاس میں میں اسے بخوبی دیکھ سکتا تھا۔

"تم سچ کہہ رہی ہو۔" میں نے جذبات سے مغلوب ہو کر اس کی طرف بڑھتے ہوئے کہا۔ "اپنے سفید عروسی لباس میں تم کوہ قاف کی پری لگ رہی ہو۔ تمہارے سحر انگیز وجود نے اس ماحول کو اور بھی پُر اسرار بنا دیا ہے۔ اس رات کے لیے ہم اس سے بہتر کی آرزو نہیں کر سکتے تھے۔"

"ابھی دور رہنا ذیشی!" غزالہ نے تلخی سے کہا۔ "مت بھولو کہ ہم ریوالور کی زد پر یہاں لائے گئے ہیں۔ ذون کسی بھی لمحے ہمیں طلب کر سکتا ہے۔ کاش! آج ہم پر ریوالور نہ تانا گیا ہوتا! ایک طرف ذون نے ہمیں اس قدر عزت اور آسائش مہیا کر کے عرش پر پہنچا دیا پھر اپنے ایک حقیر کارندے کے ہاتھوں ہمیں تحت الثریٰ میں پھنکوا دیا۔ وہ واقعہ نہ ہوا ہوتا تو کتنا اچھا ہوتا!"

میں نے بہت ملائمت سے اس کے شانے پر ہاتھ رکھ دیا۔ غزالہ نے سر اٹھا کر میری طرف دیکھا تو اس کی آنکھوں میں بھی آرزوؤں اور اشکوں کے جگنو چمک رہے تھے۔ چند لمحوں تک ہم دونوں بچھڑے کے بچوں کی طرح ٹوٹی کھوئے ایک دوسرے کی بولتی ہوئی آنکھوں میں جھانکتے رہے پھر غزالہ اچانک ہی میرے سینے سے لگ گئی اور میں نے اس کے پگھلتے ہوئے وجود کو اپنی مضبوط بانہوں میں سمیٹ لیا۔

○☆☆○

خواب گاہ میں جلترنگ جیسی گھنٹی کی موہوم سی مترنم آواز گونجی تو میں چونک پڑا۔ غزالہ تو ہڑبڑا کر نرم اور شاہانہ مسہری سے ہی اتر گئی۔

گھنٹی کی وہ آواز اس قدر موہوم اور مختصر سی تھی کہ اگلے ہی لمحے مجھے شبہ ہونے لگا کہ کہیں وہ میرا وہم نہ رہا ہو۔ میرے ذہن میں بجنے والی گھنٹیوں کی بازگشت نہ ہو لیکن چند ثانیوں کے توقف کے بعد وہی آواز دوبارہ ابھری اور غزالہ نے بھی مجھے جھنجھوڑا تو مجھے بھرتی سے مسہری چھوڑنی پڑی۔

میں نے ایک سوئچ آن کیا تو روشنی ہوتے ہی "آئینوں میں نظر آنے والے ہزاروں جگنو یکلخت معدوم ہو گئے۔ کمرے میں کہیں بھی اس ننھی سی پُراسرار روشنی کا وجود باقی نہیں رہا تھا۔ بالکل اسی طرح جیسے سورج طلوع ہونے کے بعد ستارے خلا کی بے کراں پنہائیوں میں کھو جاتے ہیں۔

میں نے جونہی حسری کھنڈی کر اس کی جگہ سے سرکایا' آئینے کی دیوار کا وہ حصہ اپنی جگہ سے ہٹ گیا اور میں نے سارا کو اپنے مقابل پایا۔ اس کے پیچھے ژدن کسی بپھرے ہوئے بلڈاگ کی طرح اپنا منہ پھلائے ایک صوفے میں دھنسا ہوا تھا۔

"ژدن تم سے بات کرنے آیا ہے۔" سارا نے سہمے ہوئے لہجے میں مجھے مطلع کیا۔ دراز ناک کی بوتل تھامے ہوئے تھی۔

"بس تم آجاؤ۔ لڑکی کو بلانے کی ضرورت نہیں۔" مجھے مڑتے دیکھ کر ژدن بیٹھے بیٹھے غرایا۔ اس کا لہجہ بہت درشت تھا۔ میں تنگے پاؤں ہی باہر نکل آیا۔

میں نے رکوع کی حد تک جھک کر ژدن کو خوشامدانہ تعظیم دی اور اس کی جھڑکی نما ہدایت پر' اس کے سامنے ہی دوسرے صوفے پر براجمان ہو گیا۔ سارا بھی سکڑ کر ایک طرف بیٹھ گئی۔

"تمہارا تیسرا ساتھی کہاں ہے؟" ژدن کے پہلے ہی سوال نے میرے حواس گم کر دیے۔

"ہم .. میں... ہم خود اس کی طرف سے فکر مند ہیں۔" میں نے اپنے اوسان بحال کرنے کی مہلت لینے کے لیے ہلکا ہٹ کا سہارا لیتے ہوئے کہا۔

"وہ لیو پاٹپ کی سوئی نہیں تھا جو مٹی میں گر کر غائب ہو گیا۔" ژدن غصے میں دہاڑا۔ "سچ سچ بتاؤ کہ وہ کہاں ہے اور یہ سب کچھ کیا ہو رہا ہے۔ مجھے درست جواب نہ ملا تو میں جوتے مار مار کر تمہاری کھال اتروا دوں گا۔ یہ نہ سمجھنا کہ تار وہیرے دے کر تم نے ژدن کو خرید لیا ہے۔"

ژدن کی آواز میں طنز' تضحیک اور درشتگی کے سارے ہی عناصر سمندر کی طرح ٹھاٹھیں مار رہے تھے۔ میں نے سر جھکا کر مغموم آواز میں کہا۔ "تم نے اس کے بارے میں سوال کر کے مجھے ڈرا دیا ہے۔ کہیں وہ سانڈ کے گھروں تلے ہی نہ کچلا گیا ہو۔ تم اجازت دو تو میں تمہارے آدمیوں کی نگرانی میں اسے تلاش کروں۔"

"بکواس! میرے آدمی اندھے نہیں ہیں جو انہیں تمہاری آنکھوں کی ضرورت محسوس ہو۔ وہ اسے حویلی میں ہی نہیں' پورے مکاز میں سونگھتے پھر رہے ہیں۔ وہ جہاں بھی ہوا' کسی غارش زدہ کتے کی طرح پکڑا جائے گا۔" ژدن نے درشت اور اونچی آواز میں کہا۔

"یہ میری بدنصیبی ہے کہ تم ہم سے بدگمان ہو گئے ہو۔" کسی دانستہ کوشش کے بغیر میری آواز خود بخود رندھ گئی۔ "تم ہمارے محسن ہو۔ میں تمہارے بارے میں کوئی غلط بات سوچ بھی نہیں سکتا۔ جہاں تک شاہی ہیروں کا تعلق ہے تو وہ تمہارے ہی تھے اور میں نے تمہیں پہنچا دیے۔ مجھے یقین ہے کہ میرا ساتھی کہیں چھپ گیا۔ وہ جس حال میں بھی ہو' اسی حویلی میں ہو گا اور جلد یا بدیر تمہارے سامنے آجائے گا۔"

"دراصل یہ جمعہ آٹھ دن کی لڑکی ہے۔ اس الو کی پٹھی نے بغیر سوچے سمجھے مجھے تمہارے معاملات میں الجھا دیا۔ اگر تم اسی قدر معصوم ہو تو مجھے یہ بتاؤ کہ تمہارے قدموں میں ایسی کون سی برکت ہے کہ تمہارے آتے ہی یہاں آسمان سے لاشیں برسنے لگیں؟" ژدن نے جھلا کر سوال کیا۔

"دراصل تمہاری محبت بولی بھی ہے' ژدن! ہماری وجہ سے اسے کیا ملامت کرو۔ ہمارا قصور ثابت ہو جائے تو تم بے شک ہمیں سولی چڑھا دینا۔ تم نے ہمیں چند روز میں اتنی عزت دی ہے جو ہم نے عمر بھر بھی نہیں کمائی ہو گی۔ ہم تم سے کیسے ٹکر لے سکتے ہیں؟"

"پھر یہ کیا ہو رہا ہے؟" ژدن صوفے میں پہلو بدلتے ہوئے دہاڑا۔

اچانک میری کھوپڑی پر جمی ہوئی برف پگھلنی شروع ہوئی اور میں نے آہستگی سے کہا۔ "مشتعل ہونے کی وجہ سے تم اپنے دشمنوں کو فراموش کر رہے ہو۔"

ژدن کے منہ سے اضطراری طور پر مغلظات کا ایک طوفان ابل پڑا۔ سارا کی موجودگی کی پروا کیے بغیر وہ اپنے دشمنوں کے لیے ایسی ایسی نادر الوجود گالیاں ایجاد کرتا رہا جو تکنیکی اعتبار سے بھی ناقابلِ عمل تھیں۔ جب اس کا ابال ذرا کم ہوا تو وہ بولا۔ "مکاز میں کون مائی کا لال ہے جو ژدن کی دشمنی مول لے گا۔ سب جانتے ہیں کہ میں کون ہوں۔ میں تو اپنے دشمن کو اس کی ماں کی کوکھ سے بھی گھسیٹ سکتا ہوں۔"

"تم دان لن کو بھول رہے ہو۔" مجھے خوشی تھی کہ میری کھوپڑی چل پڑی تھی اور اس میں ایک جاندار کہانی کا تانا بانا شروع ہو گیا تھا۔

میری زبان سے دان لن کا نام سنتے ہی ژدن بری طرح چونکا مگر فوراً ہی سنبھل کر بولا۔ "اس رفت اکس حرامی کا ذکر کہاں سے آگیا۔ اس کی تو ہڈیاں تک مگرمچھ کھا چکے ہوں گے۔"

"کوئی نہ کوئی تو وجہ ہو گی کہ وہ تمہارے خلاف دوبدو سازشیں کرنے کے باوجود مکاز میں پنپ رہا تھا؟" میں نے پُراعتماد انداز میں کہا۔

"دان لن!" ژدن نے دہرایا' پھر الجھن آمیز نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے پوچھا۔ "تم کیا کہنا چاہ رہے ہو؟ مجھ سے کھل کر بات کرو!" اس بار ژدن کی آواز اونچی نہیں تھی۔

"سیدھی سی بات ہے' ژدن۔ تمہارے خلاف دان لن اکیلا نہیں تھا۔ مکاز میں اس کے معاون' دوست اور ہمدرد بھی ہوں گے۔ دان لن کے عبرت ناک انجام کے بعد کچھ ڈر گئے ہوں گے لیکن ان ہی میں سے بعض غدار دان لن کے قتل کا انتقام

بھی قتل کئے ہیں۔“
زردان کے تاثرات کا اندازہ لگانے کے لیے لمحہ بھر کو رکا تو وہ بے تابی کے ساتھ بولا۔ ”رک کیوں گئے؟ بولتے رہو۔ میں تمہاری بات سمجھ رہا ہوں۔“

”دران لن کو تم نے نہیں، میں نے مارا تھا۔ بعد میں تم نے میری رپورٹ بنائی کی۔ اب اگر تم مجھ سے بدگمان ہو کر مجھے مار ڈالتے ہو تو یہ ان کی ایک بڑی کامیابی ہوگی۔ تم خود ہی اپنے غدار کے قاتل کو سزا دو گے اور تمہارے حریف خوشیاں منائیں گے۔“ میں نے اپنی صداقت کا پہلو اجاگر کرتے ہوئے کہا۔

”لیکن انہیں میری حویلی پر کیسے کنٹرول حاصل ہو گیا؟“ زردان کافی حد تک ٹھنڈا ہو گیا تھا اور براہ راست میری آنکھوں میں دیکھ رہا تھا۔

”اس کی ضرورت ہی نہیں تھی۔ وہ تمہاری طرف مکاؤ کے رہنے والے ہی ہوں گے۔ حوالے ہمارے ساتھ باہر گئی تو بازا بھوں کی بھیڑ بھاڑ میں کئی مرتبہ ادھر ادھر ہو گئی تھی۔ ہو سکتا ہے کہ اس دوران میں ان میں سے کسی نے حوالے کو گھیرنے کی کوشش کی ہو۔ اس کی کسی کمزوری کی بنا پر اسے بلیک میل کر کے تمہارے خلاف استعمال کرنا چاہا ہو۔ وہ اپنی کمزوری سے ڈرتی تھی اور تم سے بھی غداری نہیں کر سکتی تھی۔ اسی کشمکش میں اس نے خود ہی اپنی زندگی ختم کرنے کا فیصلہ کر لیا اور اس طرح تمہارے حامد تمہاری حویلی میں گھسے بغیر ایک المناک واردات کو جنم دینے میں کامیاب ہو گئے۔“ میری کہانی غیر معمولی حد تک مربوط اور قابل فہم ہو چلی تھی۔

”تم یہ سب ایسے بتا رہے ہو جیسے ساری منصوبہ بندی تمہاری تیار کی ہوئی ہو۔“ زردان نے مجھے گھورتے ہوئے کہا۔ ”کہیں ایسا تو نہیں کہ تم بھی میرے زیر زمین حریفوں سے ملے ہوئے ہو؟“
اس کے آخری فقرے نے میرا خون خشک کر دیا۔ میں نے اپنے کانوں کو ہاتھ لگاتے ہوئے کہا۔ ”بار بار مجھ پر شبہ نہ کرو۔ میں ان کا ساتھی ہوتا تو دران لن کبھی میرے ہاتھوں نہ مارا جاتا۔ مجھے تو فخر ہے کہ میں نے اپنے ہاتھوں سے تمہارے ایک غدار کو جہنم واصل کیا اور تم مجھ پر ہی شبہ کر رہے ہو۔“
”اور بعد کے واقعات؟“ زردان نے سوال کیا پھر سارا کے ہاتھ سے واڈکا کی بوتل لے کر ڈھکن کھولنے کے بعد منہ سے لگا لی۔ ایک طویل گھونٹ اپنے معدے میں اتارنے کے بعد اس نے بوتل سارا کو لوٹا دی۔
”بعد میں کچھ بھی نہیں ہوا، جو کچھ ہوا، آج ہی ہوا ہے اور مجھے اس میں انہی لوگوں کا ہاتھ نظر آتا ہے۔“
زردان نے چند ثانیوں تک کچھ سوچا جیسے میرے بیان کی صداقت کا حساب لگا رہا ہو، پھر پوچھا۔ ”وہ کیسے؟“
”میرے آنے سے پہلے تک تمہیں اندازہ نہیں تھا کہ دران لن تمہاری دشمنی میں کتنا آگے جا چکا ہے۔ اس رفت تک تم دعوت نامے جاری کر چکے تھے۔ ہو سکتا ہے کہ دران لن زندہ ہوتا تو وہ بھی تمہارا مہمان ہوتا۔ تقریب میں بہت سے ایسے لوگ آئے ہوں گے جو در پردہ دران لن کے ہمدرد ہوں...“
زردان نے مکا لہرا کر میری بات کاٹ دی اور پُرجوش لہجے میں بولا۔ ”میں سمجھ گیا۔ یہ سب دران لن کے دوستوں کی سازش ہے۔ میں ان سب کو فنا کر دوں گا۔ شاید تمہیں معلوم نہ ہو کہ آج میرے سترہ مہمان شدید زخمی ہوئے۔ میرے بچپن کے دوست ممبئی کاؤ کے دبدبہ دلیرانہ قتل کے علاوہ تین نمری کچل کر مرے اور دو بوڑھی عورتوں کے ہارٹ فیل ہو گئے۔ اتنی بڑی تباہی کے بعد تو میں مکاؤ کو جہنم بنا دوں گا۔ تمہاری باتیں میرے دل کو لگی ہیں۔ دران لن کے قریبی ساتھیوں پر یہ رات بہت بھاری پڑے گی۔ میں انہیں مزید ڈھیل نہیں دوں گا۔“
زردان غصے میں آ گیا تھا۔ میں نے دل ہی دل میں خدا کا شکر ادا کیا کہ وہ میری حاشیہ آرائی سے متاثر ہو کر دان لن والی کہانی میں الجھ گیا تھا۔ وہ مکاؤ کو جنت بنا تا یا جہنم مجھے اس سے کوئی غرض نہیں تھی۔ جس شہر کے جواری شرطوں میں اپنی بیویاں ہار کر دوسروں کی بیویاں جیتنے کے خواب دیکھتے ہوں، اس پر قیامت ٹوٹ ہی جانا چاہیے تھی۔ میں تو بس اپنا اور اپنے ساتھیوں کا تحفظ چاہتا تھا۔
”ہو سکتا ہے کہ دان لن کے سارے قریبی ساتھی اس سازش میں شریک نہ ہوں۔“ قدرے توقف کے بعد میں نے مساویانہ انداز میں اپنی رائے ظاہر کی۔ ”لیکن مکاؤ میں تمہاری بالادستی قائم رکھنے کے لیے ان کی سرکوبی ضروری ہے۔ آج تم اپنے حریفوں کا یہ کاری وار سہہ کر خاموش بیٹھ گئے تو کل مکاؤ کے دوسرے گروہ بھی بہت پَر پکڑ لیں گے۔“
”میں یہ سب باتیں بہت اچھی طرح سمجھتا ہوں۔“ اس نے جز بز ہو کر کہا۔ میری باتیں شاید اس کے تازہ زخموں پر نمک پاشی کر رہی تھیں۔ ”میں نے اپنی پوری عمر اسی میدان میں گزاری ہے اور میں اپنے حریفوں کا سر کچلنے کی اہمیت سے اچھی طرح واقف ہوں۔“
”مجھے خوشی ہے کہ تم اپنے اصل دشمنوں کو پہچاننے میں کامیاب ہو گئے ہو ورنہ میں تمہاری برہمی سے بہت زیادہ خوف زدہ تھا۔ مجھے ڈر تھا کہ کہیں تمام تر عزت افزائی کے بعد تم اس حسین اور نازک شیش محل کو ہمارے مقبرے میں ہی تبدیل نہ کر دو۔“
زردان پہلی بار آسودہ انداز میں ہنسا اور مربیانہ انداز میں بولا۔ ”تم بہت معصومانہ انداز میں باتیں کرتے ہو۔ آئینوں والی اس خواب گاہ کے لیے شیش محل کا نام تمہیں پہلی بار سوجھا ہے اور یہ اچھا نام ہے۔ یہ شیش محل حسین اور پُرتعیش ضرور ہے مگر نازک نہیں ہے۔ یہ تمام آئینے بلٹ پروف ہیں۔ ریوالور یا پستول تو

وڈکا اور سائٹ ملی میٹر کی رائفل کی گولیاں بھی ان آئینوں پر خراش نہیں ڈال سکتیں۔ ایلجم کی ران ہاک کارپوریشن نے یہ بیش قیمت آئینے میرے علاوہ صرف امریکی حکومت کو فراہم کیے تھے۔ امریکا میں ایسے آئینے وائٹ ہاؤس میں نصب کیے گئے ہیں۔ چاہو تو ان آئینوں کی مضبوطی کو آزما سکتے ہو۔"

"مجھے تمہارے دعوے پر پورا یقین ہے۔" میں نے پورے خلوص سے کہا۔ "اس محل خوابگاہ کی سجاوٹ میں بلور اور کرسٹل کے فیاضانہ استعمال نے اسے مسحور کن بنا دیا ہے۔ روشنیاں گل ہوتے ہی اس خوابگاہ کے گوشے گوشے میں کہکشاں جگمگانے لگتی ہے۔"

"اور یہی میرے منصوبہ سازوں کا کمال تھا کہ انہوں نے میرے تصور کو حقیقت کا روپ دے دیا۔" ڈون پُرغرور انداز میں اپنا سر ہلاتے ہوئے بولا۔ "اس موہوم سی روشنی کا منبع ایک راز ہے۔ آئینوں میں اس کے ہزاروں عکس ضرور نظر آتے ہیں لیکن اصل روشنی کا سراغ لگانا ناممکن ہے۔ شادی کی پہلی رات کے لیے یہ کمرا مخصوص کر کے میں نے تمہاری عزت افزائی کو درجۂ کمال پر پہنچانے کی کوشش کی تھی لیکن تقریب میں ہونے والی بدمزگی نے آج کا سارا لطف غارت کر دیا۔۔۔"

"میرے نزدیک اس بدمزگی سے زیادہ اہمیت تمہاری بدحواسی کی تھی۔ جو مر گئے، انہیں دوبارہ زندہ کرنا ناممکن ہے لیکن تمہارا ہوش بحال نہ ہوتا تو ہم بھی ان مرنے والوں میں شامل ہو سکتے تھے۔"

اپنی بزدلی کا اعتراف سن کر ڈون زور زور سے ہنسنے لگا۔ اس نے ایک مرتبہ پھر سارا سے واڈکا کی بوتل لے کر اپنے منہ سے لگائی اور دو گھونٹ لینے کے بعد بوتل میری طرف بڑھا دی۔

"تم بھی پیو!" اس نے پُرخلوص تحکم کے ساتھ کہا۔ "یہ روس کی بہترین شراب ہے جو آلو سے کشید کی جاتی ہے۔ یہ پیتے ہی تم سرور میں آ جاؤ گے۔ ابھی تم اناڑی ہو لیکن کچھ دن میرے مہمان رہے تو عمدہ شرابیں پی کر بہکنے کا سلیقہ بھی سیکھ جاؤ گے۔ اور ڈرنے کی ضرورت نہیں، یہ تمہیں الٹا نہیں کرے گی۔"

میں خود بھی اپنا حلق تر کرنے کی ضرورت محسوس کر رہا تھا لیکن ڈون کی دانست میں "میں نیا شرابی تھا" اس لیے میں نے ڈرتے اور جھجکتے ہوئے اس کے ہاتھ سے بوتل لے لی اور پوچھا۔ "لیکن یہ تو خالص شراب ہے۔ تم نے کہا تھا کہ یہ پانی ملا کر پی جاتی ہے۔ نیٹ پینے سے عادی شرابی بھی پناہ مانگتے ہیں۔"

ڈون نے میرے احمقانہ سوال پر دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام لیا اور تقریباً کراہتے ہوئے بولا۔ "ایسے احمقانہ سوال کرتے ہوئے یہ نشانی میری ذات سے منسوب نہ کرو۔ وہ بات وہسکی کے لیے کہی تھی۔ واڈکا میں صرف برف ڈالی جاتی ہے۔ ہر شراب پینے کا الگ طریقہ ہوتا ہے۔ کل کو تم رائن اور شیمپین میں بھی سوڈا یا پانی ملانے لگے تو میرے ہاتھوں سے پٹو گے۔ بہت سی شرابیں پانی کی طرح بے ضرر ہوتی ہیں۔ ان میں کچھ نہیں ملایا جاتا۔"

میں نے بوتل منہ سے لگا کر ایک بڑا سا گھونٹ لیا اور برے برے منہ بنا کر سگریٹ سلگانے میں مصروف ہو گیا۔ ڈون بھی ساتھ ساتھ میرا جائزہ لیتے ہوئے مسکرا رہا تھا۔ فرصت اور فراغت کے ان لمحات میں وہ ایک مرتبہ پھر اپنی الجھی ہوئی داڑھی سے بال توڑنے میں مصروف ہو گیا تھا۔ شاید وہ اس کی اضطراری حرکت تھی جس پر قابو پانا اس کے بس سے باہر تھا۔

اچانک اس نے اپنے دونوں پیر پلنگ کی طرف پھیلا دیے۔ شاید وہ کسی قسم کا اشارہ تھا کیوں کہ سارا نے فوراً ہی قالین پر بیٹھ کر اس کی پنڈلیاں دبانی شروع کر دیں۔

تقریب میں ہونے والی ہنگامہ آرائی کا ایک جواز سامنے آ جانے کے بعد ڈون کا اشتعال پانی کے بلبلوں کی طرح ختم ہو چکا تھا اور وہ موڈ میں آ گیا تھا۔ اس نے اپنی دانست میں مجھے اکسا کر پینے پر آمادہ کیا اور پھر میرے ساتھ چھیڑ چھاڑ کے درمیان ہی تاکید کی کہ میں واپس لوٹنے کے بعد وڈا سے اس بات کا ہرگز ذکر نہ کروں کہ اس نے اشتعال اور غصے کے عالم میں وڈا کو گالیاں دی تھیں۔

اس کی زبان سے واپسی کا ذکر سنتے ہی میں نے مکاؤ سے جلد از جلد واپسی کی خواہش کا اظہار کر دیا۔ اس وقت میرا ذہن سلطان شاہ میں الجھا ہوا تھا۔ میں اس کی واپسی بلکہ سلامتی کے بارے میں فکرمند تھا لیکن میں خاموشی کے ساتھ ڈون کی کھوجی پارٹی کی طرف سے آنے والے نتائج کا انتظار کرنے پر مجبور تھا اور اس کی بازیابی کے بغیر مکاؤ سے نکلنے کا تصور بھی نہیں کر سکتا تھا لیکن اس کے ساتھ ڈون کی طرف سے روانگی کی اجازت ملنی بھی بہت ضروری تھی۔ عام حالت میں "میں" اس سے تکرار نہیں کر سکتا تھا لیکن اس محفل میں "اپنے نشے" میں ہونے کا فائدہ اٹھاتے ہوئے میں نے زور سے ضد اور بحث شروع کر دی۔

وہ سلسلہ جاری تھا کہ باہر سے یک بیک کچھ آوازیں آنے لگیں۔ یوں معلوم ہوا جیسے بیرونی دروازہ کھول کر کچھ افراد اندر آئے ہوں۔ ڈون مطمئن بیٹھا رہا۔ اس لیے میں بھی کسی تردد کا اظہار نہیں کر سکا۔

چند سیکنڈ بعد ہی آئینوں کے درمیان موجود خلا میں ایک فربہ اندام چینی نمودار ہوا۔ ڈون کو تعظیم دینے کے بعد اس نے مشینی انداز میں کچھ چاؤں میاؤں کی اور الٹے قدموں واپس لوٹ گیا۔

"مبارک ہو!" اس کے جاتے ہی ڈون نے مجھ سے کہا۔ "تمہارا ساتھی مل گیا۔ خوشی کی بات یہ ہے کہ وہ زخمی حالت میں افتادہ جھاڑیوں میں بے ہوش پڑا ہوا تھا۔۔۔"

"زخمی اور بے ہوش!" میں نے حیرت اور بے یقینی سے دہرایا۔ "یہ تو افسوس کی بات ہے ڈون۔ تم خوشی کا اظہار کیوں کر رہے ہو؟"

"یہ اس کی بے گناہی کا کھلا ثبوت ہے۔" ڈون ہنستے ہوئے

بولا۔ "ازان لن کے ساتھیوں والی کہانی کے بعد اس کی پوزیشن صاف ہو گئی تھی لیکن تم اسے اضافی پوائنٹ کہہ سکتے ہو۔"

زرون اپنی کھوپڑی کے مطابق ٹھیک کہہ رہا تھا۔ سلطان شاہ کے یکایک لاپتا ہو جانے کی وجہ سے زرون کے ذہن میں شکوک و شبہات کے زہریلے بچھو کلبلانے لگے تھے اور اس نے سلطان شاہ کی تلاش میں نہ صرف حویلی میں بلکہ پورے مکاؤ میں مخبر بچھا دیے تھے۔ سلطان شاہ کے مل جانے کے بعد بیک وقت بہت سی باتیں صاف ہو گئی تھیں۔ اول یہ کہ وہ حویلی سے کہیں فرار نہیں ہوا تھا بلکہ زخمی ہو جانے کے بعد جھاڑیوں میں بے ہوش پڑا ہوا تھا۔ وہ زخمی اور بے ہوش تھا اس لیے اس پر یہ شبہ نہیں کیا جا سکتا تھا کہ نیشی کانز کے قتل میں اس کا کوئی ہاتھ رہا ہو گا۔ مجھے دل ہی دل میں بے اندازہ خوشی ہوئی کہ چند گمبھیر اور پُرہول لمحات کے باوجود ہم دونوں کو اپنے تمام جرائم سے بری الذمہ قرار دیا جا رہا تھا۔ زرون ایک ایسا عظیم الشان جانور تھا جس کا دماغ ایک وقت میں صرف ایک ہی ٹریک پر چلتا تھا۔ جب تک وہ ہمارے خلاف سوچتا رہا، ہمیں ذلیل و خوار کر کے ہمارے ٹکڑے اڑانے کے منصوبے بناتا رہا لیکن جب میں کمال ہوشیاری سے اس کے ذہن کو دوسری راہ پر ڈالنے میں کامیاب ہو گیا تو وہ یک بیک ساری واقعاتی شہادتوں کو نظرانداز کر کے ہمیں معاف کر بیٹھا۔

سلطان شاہ بے ہوش ضرور رہا تھا لیکن اس کے آدمیوں کی کوششوں کے نتیجے میں جلد ہی ہوش میں آ گیا تھا۔ اس کی پیشانی زخمی تھی لیکن وہ اپنے قدموں پر چل کر حویلی میں پہنچا تھا۔

زرون کے ایما پر مرہم پٹی کے بعد سلطان شاہ کو وہاں لایا گیا تو مجھے دیکھتے ہی اس کا چہرہ کھل اٹھا۔ اس کا چہرہ بہت زرد پڑا ہوا تھا۔ لباس پر خون کے دھبے تھے اور پیشانی پر کھوپڑی کے گرد پٹی بندھی ہوئی تھی۔

زرون کے استفسار پر اس نے بتایا کہ سانحے کے بعد باہر نکلتے ہی وہ دہشت زدہ مہمانوں کے ایک بھاری ریلے میں پھنس کر کسی الٹی ہوئی میز یا کرسی پر جا گرا تھا اور اس کی پیشانی سے خون کے فوارے بہہ نکلے تھے۔ اسے اندازہ تھا کہ وہ فوراً اپنے قدموں پر کھڑا نہ ہوا تو بھاگنے والے اسے روند کر مار ڈالیں گے اس لیے وہ اپنی پوری قوت جمع کر کے ریلے میں سے نکلنے کی کوشش کرتا ہوا جھاڑیوں تک پہنچنے میں کامیاب ہو گیا پھر وہاں اس کی قوت برداشت جواب دے گئی اور وہ بے ہوش ہو کر وہیں گر گیا۔ بعد کے واقعات کا اسے کوئی علم نہیں تھا۔

"تو کیا تمہیں نہیں معلوم کہ نیشی کانز کو بلوپائپ سے ہلاک کر دیا گیا؟" زرون نے حیرت سے پوچھا۔

ہلاکت کے ذکر پر سلطان شاہ کی آنکھیں خوف سے کشادہ ہو گئیں اور اس نے معصومانہ سادگی سے سوال کیا۔ "یہ نیشی کانز کون تھا؟"

"باہر سے آنے والا میرا جگری یار جو آج کی تقریب کا مہمانِ خصوصی ہوتا۔" زرون نے کہا۔

سلطان شاہ معذرت خواہانہ انداز میں سر ہلانے لگا۔ "یہ تو بہت بری خبر ہے۔ دراصل میں بھگدڑ مچنے کے بعد ہی زخمی ہو گیا تھا۔ میرے بے ہوش ہونے کے بعد کیا ہوا، میں اس سے بالکل بے خبر ہوں۔"

سلطان شاہ کی اس بھرپور اداکاری پر میری عقل چکرا کر رہ گئی۔ اس نے اتنے اعتماد سے وہ کہانی سنائی تھی کہ لمحہ بھر کے لیے میں خود سوچ میں پڑ گیا کہ نیشی کانز کو کس نے مارا ہو گا۔ اگر میں نے نیشی کانز کے قتل کے لمحات میں سلطان شاہ کو اپنی آنکھوں سے اس کے پیچھے سے گزرتے ہوئے نہ دیکھا ہوتا تو شاید میں بھی اس کی کہانی پر شبہ نہیں کر سکتا تھا۔ میں اس کے ساتھ تخلیے میں تحریری گفتگو کرنے کے لیے بے تابی محسوس کرنے لگا۔

وہاں ہر طرف آئینے ہونے کی بنا پر میں بہت زیادہ محتاط تھا کیوں کہ ہم سب ہر زاویے سے ایک دوسرے کو دیکھ رہے تھے۔ میں سلطان شاہ سے خاص طور پر نظریں چرا رہا تھا کہ کہیں وہ بوکھلاہٹ میں مجھے کوئی اشارہ کرنے کی حماقت نہ کر بیٹھے۔

"تم اندر چلے جاؤ، غزالہ تمہاری طرف سے بہت فکرمند ہے۔" میں نے اسے ٹالنے کی نیت سے خوابگاہ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے انگریزی میں کہا تاکہ زرون بھی میری بات سن لے۔

"مگر کہاں؟" سلطان شاہ نے حیرت سے کہا۔ "ادھر تو شیشے کی ٹھوس دیوار ہے۔"

"یہ زرون کی حویلی کا طلسم ہے۔ بائیں ہاتھ گھوم کر سیدھے چلے جاؤ، راستہ پیدا ہو جائے گا۔"

"دروازہ اندر سے مقفل ہوا تو تمہارا عکس پڑتے ہی فوٹو سیل کے ذریعے وقفے وقفے سے اندر اس وقت تک گھنٹی بجتی رہے گی جب تک دروازہ کھول نہ دیا جائے۔" سارا نے اس کے ساتھ میری معلومات میں بھی اضافہ کیا۔

"تم عجیب احمق آدمی ہو!" زرون تیزی کے ساتھ بولا تو میں چونک کر اس کی طرف دیکھنے لگا۔

"شادی تمہاری ہوئی ہے اور حجلۂ عروسی میں اپنے دوست کو بھیج رہے ہو۔" بات پوری کر کے زرون اپنے زبردست مذاق پر خود ہی زور زور سے ہنسنے لگا۔ سارا نے اس کا بھرپور ساتھ دیا۔ اس صورت حال میں میرے لیے بھی کھسیانے ہوئے انداز میں ہنسنے کے علاوہ اور کوئی چارہ نہیں تھا۔

"ان دونوں میں بہن بھائی جیسی محبت اور چاہت ہے۔" میں نے خفت کے ساتھ وضاحت کرنی چاہی لیکن زرون نے میری بات کاٹ دی۔ موقع ملتے ہی وہ بدمعاشی پر تل گیا تھا۔

"ایک ماں کے پیٹ سے پیدا ہونے والوں کے علاوہ کوئی مرد اور عورت بہن بھائی نہیں ہو سکتے۔ کم از کم ہم میں تو مردوں کا طریقۂ واردات ہی یہی ہے۔ وہ جس عورت یا لڑکی پر ڈورے ڈالنے جاتے

ہیں۔ سب سے پہلے اسے بہن بناتے ہیں پھر سازگار موقع میسر آتے ہی عشق کا اظہار کر بیٹھتے ہیں۔ لڑکی کو اگر لڑکا پسند نہ ہو تو وہ اس کی زبان سے پہلی بار بہن کا خطاب سنتے ہی بدک کر دور بھاگ لیتی ہے۔"

"زبردست۔" سارا، ژون کی چند لمبی باتیں وہاتے ہوئے حیرت سے بولی۔ "چین واقعی عظیم روایتوں کا امین اور ایک دلچسپ ملک ہے لیکن مغرب میں یہ پروپیگنڈا کیا جاتا ہے کہ چین میں محبت بھی پارٹی لیڈر کی اجازت کے ساتھ یا اس کی ہدایت پر کی جاتی ہے۔ میں کچھ دن کے لیے چین ضرور جاؤں گی۔"

ژون نے مغرب اور اہل مغرب کو چند بھاری بھرکم گالیوں سے نوازا، پھر بولا۔ "یہ وہ لوگ کہتے ہیں جن کے معاشروں میں سگے بہن بھائی کے رشتے کا تقدس تک فنا ہوتا جا رہا ہے اور مرد، مرد سے، عورت، عورت سے شادی کرنے کا قانونی حق رکھتی ہے۔ چند برس کی بات ہے پھر یہ لوگ آوارہ کتوں اور بلیوں کی طرح رہنے کی بات کریں گے۔ چین میں جس مقام پر شرم و حیا کی حدود ختم ہوتی ہیں، مغرب کی ابتدا اس سے بھی بہت آگے ہے۔"

ژون ایک مجرم اور تارک وطن شخص تھا۔ وہ مکاؤ کی پرتگیزی کالونی میں نیم مغربی معاشرے میں زندگی گزار رہا تھا۔ اس کے بزرگوں نے نجانے کتنی مدت پہلے اپنے وطن سے خود ساختہ جلاوطنی اختیار کی تھی لیکن ژون کے ذہن میں اس کی اصلیت اب بھی رچی ہوئی تھی۔ اسے اپنے چینی بزرگوں کے مذہبی ورثے پر ناز تھا اور وہ اس کے خلاف کسی کی ہرزہ سرائی برداشت کرنے کے لیے تیار نہیں تھا۔

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" سارا نے آہستگی سے کہا۔ "ان بے چاروں کی شادی کی پہلی رات گزری جا رہی ہے۔ اس وقت صبح کے ساڑھے تین بج رہے ہیں۔ ہم کب تک یہاں بیٹھے رہیں گے؟"

"تم جاؤ۔" ژون نے مجھ سے مخاطب ہو کر کہا۔ "تمہیں کس نے روکا ہوا ہے؟"

"کسی نے نہیں لیکن یہ میری عزت افزائی ہے کہ تم یہاں بیٹھے ہوئے ہو۔ تمہاری موجودگی میں، میں کہیں نہیں جا سکتا اور پھر ان لن کے ساتھیوں کا معاملہ بھی ہے جو طے ہونا ہے۔" میں نے خوبصورتی کے ساتھ اسے یاد دلایا۔

ژون اچانک ہی صوفے پر سے اٹھ گیا اور مجھے گھورتے ہوئے بولا۔ "وان لن کے ساتھیوں کے معاملے میں تمہیں کیا دلچسپی ہے؟ وہ میرا حساب کتاب ہے۔ اسے میں خود ہی دیکھوں گا۔"

"میں دیکھنا چاہتا ہوں کہ ژون کے دشمنوں کا کیا انجام ہونا ہے۔" میں نے خواہ مخواہ کہہ دیا۔

"تمہاری اس یادگار رات کے رہنے سے لمحات بھی آگ اور خون کی نذر ہو جائیں گے۔"

"تو کیا صبح تک کچھ نہیں ہو گا؟" میں نے حیرت کا اظہار کرتے ہوئے سوال کیا۔

"صبح تک میرے دشمنوں اور بدخواہوں کے لیے حسرت کے سوا کچھ نہیں بچے گا۔" ژون کا لہجہ سرد اور گمبھیر ہو گیا۔ "تصور سے، آنے والے مناظر دیکھ رہا ہوں۔ جو کچھ ہونا ہے اجالا نمودار ہونے سے پہلے ہو گا۔ آگ کے شعلے رات کے اندھیرے میں اپنا جوہن دکھاتے ہیں۔ ان کے جلتے ہوئے گھر اور کاروبار دور دور تک دیکھے جائیں گے۔ ان کی درد میں ڈوبی ہوئی آخری چیخیں پورے مکاؤ کی فضاؤں میں گونجیں گی اور اس بار میرے چنگل سے بچ جانے والوں کو عمر بھر ڈراؤنی خوف میں مبتلا رکھیں گی۔ ژون کا حساب اسی دن اور آج ہے۔ رات بدل گیا تو یادیں پرانی ہو جائیں گی۔"

اپنے دشمنوں کا خیال آتے ہی ژون پر ایک غضبناک تندی کی کیفیت طاری ہونے لگی اور وہ سارا کی پتلی سی کمر میں ہاتھ ڈال کر تیزی کے ساتھ نکاسی کے راستے کی طرف بڑھ گیا۔ میں نے بیرونی چوبی دروازے تک ٹھکرا کر اس خطرناک مگر بڑی حد تک معقول لیے میزبان کو رخصت کیا اور تیزی کے ساتھ اپنے اس عشرت کدے کی طرف چل دیا جہاں سلطان شاہ، کسی نئی کہانی کے ساتھ میرا منتظر تھا۔

میں وہاں پہنچا تو سلطان شاہ ڈریسنگ ٹیبل کے سامنے بیٹھا ایک کاغذ پر تیزی کے ساتھ کچھ لکھنے میں مصروف تھا اور غزالہ اس کے پیچھے کھڑی نہایت اشتیاق کے ساتھ اس کی تحریر پڑھ رہی تھی۔

آج رات شب عروسی کا تعلق فون اس وقت بھی آن تھے۔ واپسی پر میرا خاموش رہنا غیر فطری اور مشتبہ آمیز ثابت ہوتا اس لیے میں نے وہاں پہنچتے ہی سلطان شاہ سے گفتگو شروع کر دی۔

"اس کمرے کے در و دیوار میں رچی ہوئی سگار اور خوشبوئیں بتا رہی ہیں کہ یہ کمرا آباد ہو چکا ہے۔" چند فقروں کے تبادلے کے بعد سلطان شاہ نے گہرے گہرے سانس لیتے ہوئے معنی خیز لہجے میں کہا اور غزالہ بری طرح شرما کر وہاں سے غسل خانے کی طرف چلی گئی۔

"معلوم ہوتا ہے کہ خون کے ساتھ تمہارا کچھ بھیجا بھی بہہ گیا ہے، جب ہی ایسی بہکی بہکی باتیں کر رہے ہو۔" میں نے خفت آمیز انداز میں اس کی گردن دبوچتے ہوئے کہا۔

"تھوڑی دیر بعد، میں اس کمرے سے چلا جاؤں گا تو اپنا اٹھا پائی کا شوق بھی پورا کر لینا لیکن فی الحال ہم زبانی بات کر رہے ہیں جو کچھ کہنا ہے آرام سے بیٹھ کر کہو۔" سلطان شاہ نے احتجاج کیا۔

"تمہیں یہ نہیں بھولنا چاہیے کہ ژون کی سکھا شاہی کے نتیجے میں آج تم میرے سالے بن بیٹھے ہو۔"

"یہ تمہاری بھول ہے۔ میرا یہ رشتہ اسی وقت تک برقرار تھا جب تک غزالہ اکیلی تھی۔ شادی ہو جانے کے بعد اب وہ بھی بھائی ہے۔ تم زبردستی مجھ پر اپنی بالادستی جتانے کی کوشش نہ کرو۔"

تھا۔ اس نے اس کی گردن چھوڑ دی اور مسہری پر دراز ہو گیا۔ خواہش تھی کہ وہ جلد از جلد اپنی کہانی مکمل کر لے تاکہ مجھے اس سے مکمل دلچسپی حاصل ہو سکے۔

مجھے یہ تو معلوم تھا کہ اس نے وہ پہریں موقع پا کر بلی فاٹنگ کی چوبی باڑھ کے دو مقامات پر اپنی تختوں اور کمزور زمین میں گڑی ہوئی کیلوں کے جوڑ پر ہیم گن سے بہت ہلکا سا فائر کر کے جوڑنے والی کیلیں ہلا دی تھیں جس کے نتیجے میں ایسے تختے ایک طرف سے لگی ہوئی کیلوں کے سہارے اپنی جگہ رکے ہوئے تھے اور تھوڑے سے جھٹکے کے ساتھ اپنی جگہ چھوڑ سکتے تھے۔ سلطان شاہ کے اس عمل میں کیلوں کے ساتھ ہی لکڑی کا کچھ حصہ جلنا ناگزیر تھا اور وہ نشانات زون کے ذہنوں کو مزید الجھن میں مبتلا ضرور کر دیتے لیکن مجھے سو فیصد یقین تھا کہ ان میں سے کسی کا ذہن ہیم گن کی طرف نہیں جا سکتا تھا۔

ہیم گن ٹی کے بڑوں کا خفیہ ہتھیار تھا اور وہی اس کے بارے میں معلومات سے باخبر تھے۔ ان کے کارکنوں کو عملاً ہیم گن کے وجود کا علم نہیں ہونا چاہیے تھا۔ طریقۂ کار۔ البتہ زون بذات خود چوبی باڑھ کو پہنچنے والے نقصان زدہ حصے کا معائنہ کرتا تو شاید ہیم گن کے استعمال کے شبہ میں مبتلا ہو جاتا لیکن اس کا امکان کم ہی تھا۔ اپنی کاہلی کی وجہ سے وہ اپنی تفتیش حویلی میں رہ کر اپنے کارکنوں کی فراہم کی ہوئی رپورٹوں پر انحصار کرنے کا عادی تھا اور اس کے ملازمین بھی عموماً اپنی کارکردگی دکھانے کے لیے ایسی ادھوری یا غلط رپورٹیں فراہم کرنے سے گریز کرتے ہوں گے جن کے نتیجے میں زون کو اپنے مسکن سے نکل کر کھلی فضا میں جانا پڑے۔

اپنی اس کارروائی میں سلطان شاہ نے اپنی صوابدید کے مطابق بہت مناسب جگہ کا انتخاب کیا تھا کہ وہ باڑھ کا کوئی ایسا حصہ ہو تا جدھر تماشائیوں کا ہجوم نہ ہو تاکہ بل فائٹر جب گزر ادھر کا رخ کرتا اور باڑھ کو نقصان پہنچنے کے باوجود سانڈ کے باہر نکلنے کا امکان مفقود ہو کر رہ جاتا۔ یہ ہمارے ستاروں کی یاوری تھی کہ سانڈ نے باڑھ کے کمزور ترین حصے کا رخ کیا تھا جہاں اس کی دوڑنے کا راستہ بہت زیادہ تھا۔

میں خاموشی کے ساتھ بستر پر دراز سگریٹ پیتا رہا تاکہ سلطان شاہ یکسوئی کے ساتھ اپنی کہانی مکمل کر سکے۔ غزالہ واپس آئی تو میں نے وقت گزاری کے لیے اس کے ساتھ باتیں شروع کر دیں تاکہ زون کے سراغرساں اپنے آلات پر طویل سکوت کی وجہ سے شبہات میں مبتلا نہ ہو جائیں۔

پھر سلطان شاہ نے اپنا لکھا ہوا کاغذ میرے حوالے کیا تو اس نے غزالہ سے چھیڑ چھاڑ شروع کر دی اور میں نے کاغذ کا مطالعہ شروع کر دیا۔

سلطان شاہ نے اپنی روداد خاصی تفصیل کے ساتھ لکھی تھی لیکن اس کا خلاصہ بہت دلچسپ تھا۔ سانڈ کے نکل بھاگنے کے بعد وہ بہت مضطرب تھا لیکن لاؤڈ اسپیکر پر اعلان کے بعد جب لوگ بجلی پیڈ کے قریب جمع ہونے شروع ہوئے تو سلطان شاہ نے کوشش کر کے ہجوم کے ایسے حصے میں جگہ بنائی جہاں اس کے اردگرد کئی سفید فام مرد بھی موجود تھے۔ اس کا سبب یہ تھا کہ وہ چینی زبان میں سانپ کے مترادف لفظ سے لاعلم تھا پھر اسے یقین نہیں تھا کہ چھ چینی اسپنگ کا مفہوم سمجھ بھی لیں تو سانپ سے خوفزدہ ہوں گے یا مارنے کے لیے سانپ کی تلاش شروع کر دیں گے۔ جوں ہی تیتی کا ہیلی کاپٹر سے برآمد ہوا سلطان شاہ نے پہلی سرگوشی میں سانپ کا نعرہ بلند کر دیا اور پھر سفید فام مردوں میں بھگدڑ مچ گئی۔ وہ سب سانپ سانپ چلاتی ہوئی دوڑیں تو مرد بھی ان کے ساتھ تھے۔ ان کی دیکھا دیکھی دوسرے بھی دوڑ پڑے اور کسی کو علم نہیں ہو سکا کہ سانپ کا شوشہ کس نے چھوڑا تھا۔

وہاں افراتفری پھیلانے کے بعد سلطان شاہ کا کام بہت آسان ہو گیا۔ وقت کے تعین کے ساتھ دوڑ لگاتے ہوئے اس نے تیتی کا ڈبہ دراز کر دیا اور اس کے گرتے ہی بلو پائپ بجلی پیڈ پر پھینک دیا۔ سلطان شاہ کی چھٹی حس نے اسے خبردار کر دیا تھا کہ زون کی تقریب میں ہونے والی ہنگامہ آرائی اور تیتی کاؤ کے قتل کے بعد کسی نہ کسی مرحلے پر ہم لوگ بھی شبہات کی زد میں آ سکتے تھے میری اور غزالہ کی بے گناہی کے لیے یہی ہوا تھا کہ ثابت ہوتا کہ ہم دونوں ابتدا سے آخر تک نہ صرف زون کے ساتھ ہوتے بلکہ ہزاروں آنکھیں لمحہ بہ لمحہ ہماری طرف لگی رہتیں اس لیے سارا خطرہ اسی کی ذات کو لاحق ہوتا۔

اپنی بے گناہی کے لیے جائے واردات سے اپنی عدم موجودگی ثابت کرنے کے لیے سلطان شاہ کی کھوپڑی نے ایک نیا ہی گل کھلایا۔ اس نے سانڈ کو لانے والی بند گاڑی سے بھی آگے نکل کر جھاڑیوں کی اوٹ میں چھپ کر ایک پتھر سے اپنی پیشانی زخمی کر لی۔

خوف اور اضطرار کی حالت میں لگائی ہوئی وہ ضرب کچھ زیادہ ہی گہری ثابت ہوئی اور وہ چکرا کر جھاڑیوں میں گر گیا۔ اس کے زخم سے خون بہتا رہا لیکن وہ کسی کی آمد کے انتظار میں گھنٹوں وہیں پڑا رہا۔ طویل انتظار کے بعد جب زون کی ایک پارٹی کی آوازیں سنائی دیں تو اس نے جلدی سے آنکھیں موند لیں اور ان لوگوں کے آنے پر بے ہوش ہونے کی اداکاری شروع کر دی۔

وہ زیادہ دیر تک بے ہوش ہونے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔ اس نے بلو پائپ سے تو نجات حاصل کر لی تھی لیکن ہیم گن اس کے لباس میں پوشیدہ تھی۔ جوں ہی زور زور سے اس کے رخسار تھپتھپائے گئے تو اس نے کراہتے بڑبڑاتے ہوئے آنکھیں کھول دیں۔

میدان میں دوسرے زخمیوں کو طبی امداد دینے کے لیے فرسٹ ایڈ کا بندوبست کیا گیا تھا۔ سلطان شاہ کا زخم صاف کرنے کے بعد

وہیں مرہم پٹی کی گئی۔ اس سے کچھ سوالات کیے گئے جو چینی زبان میں ہونے کی وجہ سے اس کی کھوپڑی پر سے گزر گئے۔ آخر کار حسنین یا چو سین کو بلایا گیا اور سلطان شاہ نے اسے وہی کچھ بتایا جو وہ چند منٹ قبل ذوان کو بتا چکا تھا۔ اس کی کہانی کا مرکزی خیال یہ تھا کہ وہ نجی کاؤ کے قتل کے وقت 'جائے واردات سے بہت دور' زخمی حالت میں بے ہوش پڑا ہوا تھا اسی لیے اس قتل کے سلسلے میں اس کی ذات ہر شبہ سے بالاتر ہو جاتی تھی۔

میں نے تعریفی نظروں سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے وہ کاغذ غزالہ کی طرف بڑھا دیا۔

"ذوان نے تم دونوں کو ازدواجی بندھن میں باندھ کر ایسا عظیم کام کیا ہے کہ میرا دل چاہتا ہے کہ اس کی ممی بنا کر پرستش شروع کر دوں۔" غزالہ کے مصروف ہو جانے پر وہ مجھ سے مخاطب ہو گیا۔

"تم ہوش میں ہو یا ابھی تک مدہوش ہو؟" میں نے آنکھیں نکال کر اسے پھٹکارا۔

"کیوں؟ میں نے کیا کیا؟" اس نے پلکیں جھپکاتے ہوئے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"ممی لاشوں کی بنائی جاتی ہے' زندہ انسانوں کی نہیں۔ ذوان کو تمہاری اس انتہائے عقیدت کی بھنک بھی مل گئی تو وہ تمہاری کھال میں بھس بھروا دے گا۔" میں نے مکاری کے ساتھ اسے آنکھ مارتے ہوئے کہا۔

"مجھے نہیں معلوم تھا۔" وہ بوکھلا کر بولا' پھر انگلی سے چھت میں نصب مائیکرو فونز کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہنے لگا۔ "ذوان بہت عظیم انسان ہے۔ قدرت نے اسے جسامت بھی اس کے ظرف کے مطابق دی ہے۔ اس نے تم دونوں کو اتنی عزت دی ہے کہ تقریب میں آیا ہوا ہر مہمان تم پر رشک کر رہا تھا اور پھر یہ شب عروسی کل کا سب سے آٹھواں عجوبہ قرار دیے جانے کے قابل ہے۔ غزالہ نے ساری روشنیاں گل کر کے' آنچوں میں اتری ہوئی کہکشاں کا منظر رکھا ہے۔ تم ایک دوسرے کو بھول سکتے ہو لیکن ذوان کے فراہم کیے ہوئے' اس حجلۂ عروسی کو خوابوں میں بھی فراموش نہیں کر سکو گے۔"

"ذوان ہمیں روکنا چاہ رہا ہے لیکن مجھے افسوس ہے کہ ہم اپنی مجبوریوں کی وجہ سے زیادہ عرصے تک اس کی میزبانی سے لطف اندوز نہیں ہو سکیں گے۔ میں زیادہ دنوں تک یہاں رکا رہا تو پاکستان میں میرا کاروبار تباہ ہو جائے گا۔" میں نے اپنی فکر مندی کا اظہار کرتے ہوئے کہا۔

"میرے ساتھ سر کھپانے کے بجائے تم ذوان سے بات کرو تو بہتر رہے گا۔" سلطان شاہ نے کہا۔ "وہ معقولیت پسند ہے' تمہاری مجبوریوں سے واقف ہونے کے بعد تمہیں یہاں روکنے پر اصرار نہیں کرے گا۔"

غزالہ نے سلطان شاہ کی لکھی ہوئی کہانی پڑھنے کے بعد کاغذ میری طرف بڑھا دیا اور میں نے لائٹر جلا کر کاغذ کے ایک سرے کو آگ دکھا دی۔ اسی کے ساتھ میں باتھ روم کی طرف چل پڑا تاکہ جلتے ہوئے کاغذ کی راکھ نالی میں بہا سکوں۔

میں واپس آیا تو سلطان شاہ رخصت ہونے کے لیے تیار تھا۔ اسے لانے والے' اس کو پہلے اسی کمرے میں لے گئے جہاں اسے شب بسری کرنی تھی اس لیے اسے معلوم تھا کہ کہاں سونا ہے۔

وارڈ روب میں ہم دونوں کی ناپ کے متعدد جوڑوں کے علاوہ شب خوابی کے لباس بھی موجود تھے۔ غزالہ جھجک رہی تھی' میرے ایما پر اس نے لباس تبدیل کرنے کی تیاری شروع کر دی۔ میری باری آنے سے قبل ہی سائڈ ٹیبل پر رکھے ہوئے ذوان کی گھنٹی بج اٹھی۔

"ذوان کا خیال ہے کہ تم مکاؤ سے جلد از جلد واپسی کے بارے میں واقعی سنجیدہ ہو۔" ریسیور اٹھاتے ہی میرے کانوں میں سارا کی دھیمی اور مترنم آواز کے جل ترنگ بج اٹھے۔

"یہاں سے جانے کے بعد ذوان کو یکایک یہ خیال کیسے آیا؟" میں نے خوشدلی کے ساتھ پوچھا۔

"ذوان نے ابھی ابھی تم لوگوں کی آپس کی باتوں کے تفصیلی ریکارڈ کا کیسٹ سنا ہے۔" وہ کہہ رہی تھی۔ "میں یہ بات ذوان کی ہدایت پر بتا رہی ہوں۔ اس مرحلے پر تمہیں معلوم ہو جانا چاہیے کہ اس حویلی میں لیے جانے والے ہر سانس کی آواز بھی ذوان کے کانوں تک ضرور پہنچتی ہے..."

"ارے باپ رے!" میں اس کی بات کاٹ کر کراہا۔ "ہم لوگ تو فری اسٹائل میں باتیں کرتے رہتے ہیں' ایسا نہ ہو کہ ہماری باتوں میں ذوان کی شان میں کوئی گستاخی ہو گئی ہو۔ وہ ہم سے ناراض تو نہیں ہے؟"

"بہت خوش ہے۔ تمہاری تجزیاتی صلاحیت نے اسے بہت متاثر کیا ہے۔ وہ آٹھ گھنٹے بعد مکاؤ کے دورے پر نکلے گا۔ تم چاہو تو اس کے ساتھ جا سکتے ہو۔ مکاؤ میں دہشت گردی کے واقعات تو نادر ہی ہوتے ہیں لیکن آج تمہیں شہر میں بہت سے مکانات اور عمارتیں جلی ہوئی نظر آئیں گی۔"

سارا کی گفتگو سے صاف ظاہر تھا کہ ذوان کے قریبی ساتھیوں نے مکاؤ میں وان لین کے سرگرم حامیوں کے خلاف انتقامی کارروائیوں کا آغاز کر دیا تھا اور تھوڑی دیر بعد ذوان اپنے آدمیوں کی کارروائیوں کا جائزہ لینے کے لیے نکلنے والا تھا۔ میں نے سارا کی طرف سے کی جانے والی پیشکش کو فوراً قبول کر لیا۔

میرے استفسار پر اس نے بتایا کہ ذوان کی لینڈ کروزر میں ایک سے زیادہ مہمان کی گنجائش نہیں تھی۔ اس کی دانست میں غزالہ جیسی نرم و نازک لڑکی کا آتش و بارود کے کھیل سے دور رہنا بہتر تھا جب کہ سلطان شاہ زخمی تھا اور اسے آرام کی ضرورت تھی اس

...نے تنبیہ کی کہ میں چاہوں تو غزالہ کا ساتھ دینے کے لیے وہ ...خواب گاہ میں آنے کے لیے تیار تھی لیکن میں نے شکریے ...کے ساتھ اسے ٹال دیا۔ رات کے باقی ماندہ لمحات کے لیے سلطان ...شاہ غزالہ کا بستر سا تھی ثابت ہو سکتا تھا۔

...ڈون بظاہر سادہ لوح نظر آنے کے باوجود بہت چالاک اور مکار ...شخص تھا۔ میری دانست میں سارا کے اس فون کا مقصد صرف یہ تھا ...کہ ڈون مجھے اپنی بالادستی سے مرعوب کرنا چاہتا تھا۔ میرے کردار پر ...شکوک و شبہات کی دھند چھٹ جانے کے بعد اس نے مجھے یہ ...بتلانا ضروری سمجھا تھا کہ وہ حویلی میں ہونے والی سرگوشیوں تک ...سے باخبر رہتا ہے۔

سلطان شاہ کو غزالہ کے ساتھ چھوڑ کر باہر نکلنے کے بعد میں ڈون ...کی نشست والے ہال میں پہنچا تو وہاں خاصی چہل پہل ہونے کے ...باوجود ڈون موجود نہیں تھا۔

سارا نے ہاتھوں ہاتھ میرا استقبال کیا اور مجھے شراب کی چسکیاں ...لینے کی صبح میں نے نرمی سے مسترد کر دیا۔ ڈون کی حویلی میں ...شراب کی دعوت کو مہمان نوازی میں کمال کا درجہ حاصل تھا جو ...آہستہ آہستہ مجھے گراں گزرنے لگا تھا۔ شراب میرے مذہب اور ...مسلک میں یکسر حرام تھی لیکن اس گناہ میں لذت بس اسی وقت تک ...تھی جب اسے مخصوص اور محدود لمحات میں منہ لگایا جائے لیکن ...ڈون کا معاملہ میری رائے سے بہت مختلف تھا۔ وہ شاید صبح منہ ...دھونے سے پہلے شراب سے کلی کرتا تھا اور دن بھر شراب پیے جاتا ...تھا۔

تھوڑی دیر بعد وہاں افراتفری پھیل گئی۔ سارا سے معلوم ہوا ...کہ ڈون تیار ہو کر باہر جا رہا تھا۔

باہر ڈون کی سیاہ لینڈ کروزر جیپ روانگی کے لیے تیار تھی۔ اس میں کل نو افراد کے سوار ہونے کی گنجائش تھی جب کہ برآمدے میں بارہ افراد پہلے سے موجود تھے۔ وہ سب ہی اپنے چہرے مہرے سے مجھے ہوئے بدمعاش اور چیدہ و قاتل نظر آ رہے تھے اور ان کے جسموں پر خطرناک آتشیں ہتھیار سجے ہوئے تھے۔

ڈون اپنی لٹکی ہوئی مونچھوں کو مروڑتا ہوا وہاں پہنچا تو اس کے بدن پر چست ٹی شرٹ اور جینز موجود تھی۔ شاید یہودی مہمات کے لیے ڈون کا پسندیدہ لباس تھا۔

"تمہیں ایک معرکہ بھی دکھاؤں گا۔" ڈون نے لینڈ کروزر کی اگلی نشست پر سوار ہوتے ہوئے مجھ سے کہا۔ "ہانگ کانگ کے گورنر کا ایک اگر بہرطور سے رہتا ہے ... میں سوچ رہا ہوں کہ آج اسے بھی ایک تابوت میں بند کر کے ہانگ کانگ روانہ کر دیا جائے۔"

"تمہارے اس اقدام سے کوئی سیاسی پیچیدگی پیدا نہیں ہو گی؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔ "ہانگ کانگ کا گورنر تو برطانیہ کا ایک طاقتور اور بااثر شخص سمجھا جاتا ہے۔"

"مگر وہ خود بھی اپنے رشتے دار کی حرکتوں سے نالاں رہتا ہے۔ اسی وجہ سے اس مردود نے ہانگ کانگ کے بجائے مکاؤ میں ڈیرے ڈالے ہوئے ہیں ... چلو بس اب جلدی کرو!" ڈون بولا۔

سب لوگ تیزی کے ساتھ لینڈ کروزر میں بھرنے لگے۔ نکو دا نے ڈرائیونگ سیٹ سنبھال لی تھی۔ جب وہ وہاں سے روانہ ہوئی تو اس میں کل سات نفوس سوار تھے۔ عقبی نشستوں پر چار کے بجائے صرف دو آدمی براجمان تھے کیوں کہ ادھر کچھ تھیلے وغیرہ بھی رکھے ہوئے تھے۔

رات تیزی سے ڈھل رہی تھی اور فضا میں صبح کی آمد آمد کی خوشبوئیں پھیل چلی تھیں۔ چند منٹ بعد ہی لینڈ کروزر ڈون کی حویلی سے نکل کر مکاؤ کی اونچی نیچی اور پُرپیچ سڑکوں پر فراٹے بھرنے لگی۔

"تم اپنی بیوی پر اپنی ملکیت کا ٹھپا تو لگا آئے ہو نا؟" طویل سکوت کے بعد ڈون نے چونک کر ایک بے ہودہ سا سوال کر ڈالا جس کے لیے میں ذہنی طور پر تیار نہیں تھا۔

"ٹھپا لگانے سے کچھ نہیں ہوتا ڈون!" میں نے اپنے ذہن میں ابھرنے والی تلخی پر قابو پاتے ہوئے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "سرکش گھوڑے کو رسّی سے باندھ بھی لو تو وہ رسی تڑا کر بھاگ جاتا ہے۔ چاہت اور محبت کے رشتے اتفاقی ہوتے ہیں۔ ان پر دنیا کی کوئی قوت اثر انداز نہیں ہو سکتی۔"

میں اپنے رد عمل پر محض اس وجہ سے قابو پا سکا کہ لینڈ کروزر کے جملہ مسافروں میں میرے اور ڈون کے علاوہ کوئی بھی انگریزی سے واقف نہیں تھا ورنہ ان کے ہونٹوں پر نمودار ہونے والی معنی خیز، استہزائیہ بلکہ تضحیک آمیز مسکراہٹیں مجھے بے قابو کر سکتی تھیں۔

"یہ خیالی باتیں ہیں۔" ڈون نے بے پروائی سے کہا۔ "تم سارا کو ہی دیکھ لو۔ وہ ہر اعتبار سے پرنسس ڈیانا کی ہم شکل ہے اور میری حویلی میں رہ رہی ہے۔ اسے یہاں آئے ہوئے دو سال ہو چکے ہیں اور پتا نہیں وہ کب تک یہاں رہتی ہے۔ وہ تمہارے نظریے کا عملی اور بھرپور جواب ہے۔"

"کیوں؟ سارا میں ایسی کون سی خاص بات ہے؟" میں نے تنگ کر پوچھا۔

"وہ بکنگھم پیلس میں ماسوا ایک کپتان کی محبت میں گرفتار تھی لیکن میرا پیغام ملنے پر اس نے اپنے محبوب کے ساتھ مل کر اگلے چند برس کی مالیات پر غور کیا اور پھر مکاؤ آنے کا فیصلہ کر لیا کیوں کہ مختصر سے عرصے میں بھاری رقم پس انداز کر کے وہ دونوں ایک بہتر زندگی کی ابتدا کر سکتے تھے۔"

"بعض اوقات تمہاری باتیں ناقابل فہم ہو جاتی ہیں۔" میں نے تلخی کو خوش مزاجی کے مظاہرے میں تحلیل کرتے ہوئے کہا۔ "سارا کا تعلق مغرب سے ہے۔ مغرب میں بھی وہ ملک جو معاشرتی

خرابیوں کا جدا جواب ہے اور تم مکاؤ میں بیٹھے ہو جو مشرق نہیں بلکہ مشرقِ بعید میں شمار ہوتا ہے۔"

"ترقی اور جدید مواصلاتی رابطوں کی وجہ سے اب مشرق اور مغرب کا فرق تیزی کے ساتھ مٹتا جا رہا ہے۔ مکاؤ کے شبستانوں میں تمہیں اپنی بیویوں سے اکتائے ہوئے انگریز ایسے مل جائیں گے جو عیش و سرور کے لیے اپنی بیویوں کو بخوشی دوسروں کی بانہوں میں دے کر خود اجنبی عورتوں کے وجود میں کھو جانا چاہتے ہیں۔"

ذوان نے شاید میرے جواب کی گہرائی میں پوشیدہ تلخی کو محسوس کر کے یک بیک سنجیدگی اختیار کرلی تھی۔ وہ کہہ رہا تھا۔ "یہ جدت اور تبدیلیوں کا دور ہے۔ مرد اپنی نوکریوں اور کاروبار پر جاکر نت نئی عورتوں کے شکار میں مصروف ہو جاتے ہیں اور عورتیں اپنی جنسیوں پر جسمانی اظہار کا چھاپا لگا کر شکار کھیلنے نکل جاتی ہیں۔ شام یا رات کو جب وہ یکجا ہوتے ہیں تو پھر ایک دوسرے کے ہوتے ہیں۔ فرق صرف اتنا ہے کہ مغرب میں معاشرتی مخالفت دم توڑ چکی ہے۔ وہاں ایسی باتیں کھلے بندوں ہوتی ہیں لیکن نام نہاد مشرق میں ابھی مخالفت جاری و ساری ہے۔ یہاں عفونت اندر ہی اندر پھیل رہی ہے۔ جس دن یہ ناسور پھٹے گا تو اس کے تعفن کے سامنے مغرب کے چہرے نما ہو کار نظر آنے لگیں گے۔ میں نے زندگی کو بہت قریب سے دیکھا ہے۔ اس بارے میں تم میرے حسین، رنگین اور لذیذ تجربات کو جھٹلا نہیں سکتے۔"

"میں تمہاری عمر، تجربے اور مشاہدے کا بہت زیادہ احترام کرتا ہوں لیکن اسی کے ساتھ یہ کہنا چاہتا ہوں استثنیٰ ہر جگہ ہوتا ہے۔ مغرب میں وفا کا عنصر نہیں قصہ ہے تو مشرق میں بے وفائی کی یہ شرح ملے گی۔ ہم بے شرمی اور بے حیائی کے معاملے میں مر کر بھی مغرب کی برابری کا دعویٰ نہیں کر سکتے۔ ان شعبوں میں وہ ہمیشہ سے ہمارے امام ہیں اور امام ہی رہیں گے۔"

"مجھے اندازہ نہیں تھا کہ اندر سے تم اس قدر متعصب اور تنگ نظر ہو گے۔ مشرق اور مغرب کے ڈھکوسلے ہمارے بنائے ہوئے ہیں۔ دونوں کی اصل ایک ہی ہے۔ فرق صرف اتنا ہے کہ مغرب والوں کو جغرافیائی اعتبار سے قدرت نے رنگ روپ، حسن اور جسمانی صحت سے نوازا ہے اور وہ اس کے اظہار میں نہایت فراخ دل ہیں جب کہ مشرق کے موسم نے حسن کو کملا دیا ہوا ہے۔ رنگ روپ جھلسے ہوئے ہیں، اعضا غیر متناسب ہوتے ہیں، پورے سال چمکنے والا سورج جلد کے خلیوں کو تباہ کر ڈالتا ہے اور ہم نے ان عناصر کے خلاف اپنی طبعی مدافعت کو غیر ضروری طور پر شرم و حیا کا نام دے رکھا ہے۔ اگر جسم کے تمام حصوں کو چھپانا ہی شرم و حیا کا معیار بنا لیا جائے تو قطب شمالی میں بسنے والے اسکیموز سے زیادہ باحیا قوم روئے زمین پر تمہیں نہ ملے گی۔"

وہ گفتگو وہیں ادھوری رہ گئی کیوں کہ ایک چڑھائی عبور کرتے ہوئے اچانک ہی بھڑکتے ہوئے شعلے نظر آنے لگے تھے جن کا منبع ایک گنجان آبادی میں تھا۔

نکوروا نے اپنی زبان میں ذوان سے کچھ کہا اور وہ چیخنے لگا۔ "یہ جلتا ہوا دو منزلہ کانچ نیٹنگ ہاؤس کی ملکیت ہے۔ نکورو اور اس کے خاندان کو چالیس لاکھ یوآن کے اثاثوں سمیت لن نے جھین سے نکالا تھا اور اب وہ ادب پن تھا۔ اسے وصیت کے طور پر نیٹنگ ہاؤس وان لن کا اندھا مقلد تھا لیکن وجہ یہ ہو کہ اس کی نہایت قیمتی جائداد کو لوہو رنگ شعلے چاٹ رہے ہیں اور دور دور تک اس کا کوئی مددگار نہیں ہے۔"

"یہاں تو کوئی فائر انجن تک نظر نہیں آ رہا۔" لینڈ کروزر آگے بڑھتے ہی میں نے حیرت ظاہر کی۔

"جب تک اس عمارت کا آخری شہتیر بھی راکھ میں نہ بدل جائے گا، کوئی اس کی مدد کے لیے نہیں آئے گا۔ مکاؤ میں میرے آدمی وار کرنے سے پہلے اپنے شکار کو بتا دیتے ہیں کہ وہ کس طرف سے آنے ہیں پھر کسی کو ان کے قریب آنے یا ان کی مدد کرنے کی ہمت نہیں ہوتی۔"

"لیکن پولیس والے اور دوسرے امدادی اداروں کو پیغام ہوتا ہے کہ مدد طلب کرنے والا تمہاری کاروائی کا نشانہ بنا ہے؟" میں نے الجھن کے ساتھ سوال کیا۔

"اس کے لیے مجھے یا میرے کارندوں کو کچھ نہیں کرنا ہوتا۔" ذوان ایک وقفہ لے کر بولا۔ "متاثرہ فریق خود ہی ہر ایک کو بتاتا ہے کہ وہ میرے ظلم کا نشانہ بنا ہے۔ یہ سن کر ہر ایک ٹھنڈا پڑ جاتا ہے اور پولیس بھی دیدہ و دانستہ تاخیر سے آتی ہے تاکہ اسے میرے آدمی کو گرفتار نہ کرنا پڑے۔"

"بظاہر یہ سب باتیں مرعوب کرنے والی ہیں۔" میں نے تھوڑے سکوت کے بعد کہا۔ "لیکن ایمانداری سے غور کرو تو ... ہے۔ تم نے اپنے سامنے پوری انتظامیہ کو مفلوج کیا ہوا ہے۔"

"طاقت کے کھیل میں یہ سب کرنا پڑتا ہے۔" وہ بے ... کے ساتھ بولا۔ "اگر تم اپنی طاقت حاصل نہیں کرو گے تو تمہارے حریف زور پکڑ کر تمہیں مار ڈالیں گے۔ میرے ساتھ تو سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ میں بلاوجہ کسی پر ظلم نہیں کرتا۔ میری کاروائی حریف کی کسی نہ کسی حرکت کا جواب ہوتی ہے۔ یہ بات مکاؤ کا بچہ بچہ جانتا ہے اور اسی وجہ سے خوف کے ساتھ لوگوں کے دلوں میں میری عزت بھی ہے۔"

آخر کار ہم تنگ گلیوں میں سے گزرتے ہوئے اس خوابیدہ آبادی میں پہنچ گئے جہاں شعلوں میں گھرا ہوا مکان واقع تھا۔ وہاں خوف و ہراس اور شدید افراتفری کا عالم تھا۔ علاقے کے سارے ہی مکین اس ہولناک بربادی کا منظر دیکھنے کے لیے اپنے گھروں سے باہر نکل آئے تھے۔ عورتوں، بچوں اور مردوں کی بھیڑ جمع ہوئی تھی۔ جلنے والے مکان کے گرد کھلی جگہ موجود تھی لیکن وہ اس قدر ناکافی تھی کہ ہوا کے زور سے شعلے پڑوس

عمارات کو بھی اپنی لپیٹ میں لے سکتے تھے۔ بہت سے مرد اور لڑکے آگ بجھانے کی کوششیں کر رہے تھے جو بظاہر بے سود نظر آ رہی تھیں۔

وہاں رکے بغیر' ہماری لینڈ کروزر ایک بغلی سڑک سے آگے بڑھتی چلی گئی۔

اس کے بعد ہم نے ایک اور جلا ہوا مکان دیکھا۔ وہ جزوی طور پر منہدم کیا گیا تھا لیکن بارودی دھماکوں وغیرہ کی مدد سے پورے مکان کو ملبے میں تبدیل کر دیا گیا تھا۔ وہاں بھی لوگوں کا ایک بڑا ہجوم جمع تھا۔ ڈون وہاں بھی نہیں رکا اور گاڑی آگے بڑھتی چلی گئی۔

آخرکار جیپ کے سفر کا اختتام سرخ پتھروں اور کھپریل سے بنے ہوئے ایک بنگلے پر ہوا جو ایک پہاڑی پر واقع تھا اس کے احاطے کا گیٹ سرے سے موجود ہی نہیں تھا اس لیے جیپ گیٹ کے راستے سے اندر داخل ہو کر' براہ راست برآمدے کے سامنے رکی تھی۔

نکروا نے انجن بند کرنے سے پہلے ہارن بجایا تو ڈون اپنی مادری زبان میں اس پر برہم ہونے لگا' جس کی وجہ سے نکروا کو نیچے اتر کر دور بیل بجانی پڑی۔

دوسری گھنٹی کے جواب میں اندر سے کسی کی نیند میں ڈوبی ہوئی آواز سنائی دی پھر چند منٹ کے بعد اس قدیم طرز کے بنگلے کا داخلی دروازہ کھلا اور وہاں نیند سے اونگھتا ہوا ایک چینی بے زاری کے عالم میں کھڑا نظر آیا۔

باقی لوگ اطمینان سے لینڈ کروزر میں براجمان تھے اس لیے نکروا نے ہی اسے کچھ بتایا اور وہ ادھیڑ عمر چینی اضطراری طور پر رکوع کے عالم میں جھکتا چلا گیا۔ وہ سیدھا ہوا تو اس کا نیند کا نشہ چراں ہو چکا تھا۔ سیدھا ہونے کے بعد اس نے ایک بار پھر جیپ کی طرف دیکھا اور تیزی کے ساتھ اندر غائب ہو گیا۔

چند منٹ بعد اسی دروازے سے ایک دراز قامت اور ادھیڑ عمر سفید فام برآمد ہوا۔ اس کے بدن پر منڈھے ہوئے گون کے نیچے سلیپنگ سوٹ نمایاں نظر آ رہا تھا۔ اس کی خوابناک آنکھوں میں شدید حیرت کے آثار منجمد تھے۔ وہ دروازے سے نکل کر ایک لمحے کے لیے ٹھٹکا پھر تیزی سے ڈون کی طرف بڑھتا چلا آیا۔

"میں شرمندہ ہوں کہ سلیپنگ سوٹ میں تمہارے سامنے آیا ہوں۔" وہ بے حد خلیق اور عاجزانہ لہجے میں بولا۔ "لیکن لباس بدلنے کی تکلیف میں' میں تمہیں منتظر نہیں رکھنا چاہتا تھا۔ مجھے اب بھی یقین نہیں آ رہا کہ تم اتنی صبح سویرے میرے غریب خانے پر موجود ہو۔ آؤ! اندر بیٹھتے ہیں۔" اس نے ڈون کا دروازہ کھولنے کی کوشش کی لیکن ڈون نے سرد لہجے میں اسے منافقانہ اداکاری اور مہمان نوازی سے روک دیا۔

"اس تمام ریاکاری کی ضرورت نہیں۔ میں یہ معلوم کرنے آیا ہوں کہ تم پچھلی شام کی دعوت میں شریک تھے یا نہیں؟"

"میں مدعو نہیں تھا۔" اس شخص کے انداز گفتگو میں انگریزوں کی روایتی شائستگی کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی تھی۔ "لیکن میں یہ سن کر سکتے میں رہ گیا کہ کچھ نامعلوم لوگوں نے تمہاری تقریب کو اس حد تک بگاڑنے کی کوشش کی کہ تمہارے مہمان خصوصی تک کو قتل کر دیا گیا۔ میرے لیے یہ اطلاع ناقابل یقین تھی۔ مکاؤ میں کس میں ہمت ہے کہ وہ تمہارے مقابل آنے کی جرأت یا ہمت کر سکے!"

"مجھے حیرت ہے' گسلاٹ! کہ تم اس قدر بھولے بننے کی کوشش کر رہے ہو۔" ڈون اچانک ہی دروازہ کھول کر جیپ سے نیچے اتر گیا۔ اس کے آدمیوں نے اس کی بلاتاخیر تقلید کے ارادے سے' اپنے اپنے دروازے کھولے لیکن ڈون نے سختی کے ساتھ انہیں نیچے اترنے سے روک دیا۔

گسلاٹ نے خطرہ بھانپ لیا۔ اس کے چہرے کا رنگ فق ہو گیا اور وہ اپنے ہونٹوں پر زبان پھیرتے ہوئے بولا۔ "مجھے ڈر ہے کہ تم میری طرف سے کسی سنگین غلط فہمی میں مبتلا نظر آ رہے ہو۔ مجھے ریاکاری کی ضرورت ہے' نہ میں بھولا بن رہا ہوں۔ رات کو جو کچھ ہوا وہ مکاؤ کی تاریخ کا بدترین سماجی سانحہ ہے۔ اس بارے میں' مجھ سمیت' ہر ایک کی یہی رائے ہے اور لوگوں کو پورا یقین ہے کہ تم اس واقعے کے ذمے داروں کو معاف نہیں کرو گے۔"

"اسی وجہ سے میں تمہاری قدم بوسی کے لیے حاضر ہوا ہوں۔" ڈون کا لہجہ زہریلا ہو گیا۔

"لیکن میرا قصور؟" گسلاٹ نے پھنسی پھنسی عاجزانہ آواز میں سوال کیا۔ "میں تو وہاں موجود بھی نہیں تھا۔ تم چاہو تو مکاؤ کے انگلش کلب میں معلوم کر سکتے ہو۔ میں سات بجے سے گیارہ بجے رات تک وہاں برج کھیلتا رہا۔ تمہاری تقریب کے بارے میں بری خبریں وہیں ملی تھیں۔"

"مکاؤ میں وان لین واحد شخص تھا جو میرے پیٹھ پیچھے مجھے دل کھول کر گالیاں دیتا تھا۔ وہ اپنے انجام کو پہنچ گیا مگر میں جانتا ہوں کہ وہ اکیلا نہیں تھا۔ اس کے ہمدرد ابھی بھی مکاؤ میں دندناتے پھر رہے ہیں۔"

"مجھے اعتراف ہے کہ میں وان لین کا دوست تھا۔ مجھے اس کی پراسرار گمشدگی پر تشویش بھی ہے لیکن میں چاند پر تھوکنے کی حماقت نہیں کر سکتا۔" وہ اضطراری طور پر بار بار اپنی پیشانی رگڑتے ہوئے' مدافعانہ لہجے میں بولنے لگا۔ "میں وان لین کو بھی اکثر سمجھاتا رہتا تھا۔ تم مکاؤ کے گاڈ فادر ہو۔ تم سے ٹکرانے والا

بگاڑ ہی نہیں سکتا۔"

"مجھے خوشی ہے کہ اس وقت تمہارے خیالات بہت روشن اور سخت منصفانہ ہیں لیکن ہم پچھلا حساب چکانے کی بات کر رہے ہیں۔ تمہارا پچھلا نامۂ اعمال کسی بھی طرح قابلِ رشک نہیں ہے۔"

"یہاں آنے والے سیاحوں کو پھر ایک ہی دروازے سے لوٹنا ہے اور جو نے میں تو پھر جگہ یہی ہوتا ہے لیکن مجھے پورا یقین ہے کہ میری ان حرکتوں سے تمہیں کبھی کوئی تکلیف نہیں پہنچی ہو گی۔" اس کی پیشانی عرق آلود ہو چلی تھی۔

"سیاحوں کا نزول دو چار رنگین راتوں کے لیے ہوتا ہے پھر وہ آوارہ پرندوں کی طرح نئے آشیانے کی تلاش میں کہیں اور نکل جاتے ہیں۔ ہم مکاؤ میں رہتے ہیں اور اسی سرزمین پر بسنے والوں کا حساب کر رہے ہیں۔"

"لڑکیوں کے معاملے میں بھی مجھے بلا وجہ بدنام کیا جاتا رہا ہے۔ میں نے کبھی کسی لڑکی کو زبردستی نہیں اٹھوایا۔ اس الزام میں ذرا بھی صداقت ہوتی تو کوئی نہ کوئی لڑکی پولیس سے ضرور رجوع کرتی۔ مجھ سے دنیا کی ہر عورت کا منہ بند نہیں کرایا جا سکتا تھا۔ میرا ماضی بالکل صاف اور بے داغ ہے۔" ذون کی سوچ میں ڈوبی اور پھر اس کے گہرے پُرسکون رہنے کی وجہ سے گسکاٹ کی حالت لمحہ بہ لمحہ بگڑتی جا رہی تھی اور اس کا چہرہ بھی پسینوں نہانے لگا تھا۔

"تم بات الجھانے کے لیے غیر ضروری اعتراضات کیے جا رہے ہو۔" ذون نے سرد اور سفاکانہ لہجے میں کہا۔ "تمہارے کرتوتوں کو سمجھنے کے لیے یہی ایک نکتہ کافی ہے کہ تمہارے حد سے بڑھے ہوئے حرامی پن کی وجہ سے تمہیں ہانگ کانگ سے نکالا گیا ورنہ وہاں کا گورنر تمہارا سیکنڈ کزن تھا۔ تم میں شرافت کی ذرا سی بھی رمق ہوتی تو ہانگ کانگ تمہارے لیے جنت بن سکتا تھا۔ تم وہاں کی بحری پولیس کے ذریعے بیک بینی و دوگوش نکالے گئے تھے۔ تمہارے پاس تن کے کپڑوں کے علاوہ کچھ بھی نہیں تھا لیکن تم نے وان لن کی ساز باز سے سادہ لوح چینیوں کو دل کھول کر الو بنایا۔ ہانگ کانگ کے گورنر سے اپنی رشتے داری کی کہانی سنا کر اور اس کے ساتھ اپنی گھریلو تصویریں دکھا کر تم نے لوگوں کو جھوٹی امیدوں کے سبز باغ دکھائے۔ انہیں ہانگ کانگ کی شہریت ملنے کی خوشخبریاں سنائیں اور اپنی جیبیں بھر لیں۔ مجھے اس پر بھی کوئی اعتراض نہیں۔ میں تو صرف یہ جاننا چاہتا ہوں کہ میری دلہن کو بدنام کرنے میں وان لن کے کن ساتھیوں کا ہاتھ تھا۔ جواب مل جائے گا تو میں تمہارا شکریہ ادا کر کے لوٹ جاؤں گا ورنہ تمہاری کھوپڑی اڑا دوں گا۔"

ذون کا داہنا ہاتھ جینز کی جیب سے باہر نکل آیا۔ اس میں اسمتھ اینڈ ویسن کا اعشاریہ تین دو کا ریوالور دبا ہوا تھا۔ ذون نے ریوالور کی نال سے گسکاٹ کی کھوپڑی کا نشانہ لے لیا۔

"میں خدا کی قسم کھاتا ہوں کہ میرے فرشتوں کو بھی کسی سازش کا علم نہیں۔" گسکاٹ کے چہرے پر یک بیک پسینے کی دھاریں بہنے لگیں۔ شاید اسے موت کے قدموں کی چاپ واضح طور پر سنائی دینے لگی تھی۔ اس وقت مجھے اندازہ ہوا کہ اچانک آنے والی موت کے مقابلے میں دبے قدموں دھیمے دھیمے بڑھنے والی موت اپنے شکاری کے لیے کس قدر اذیت ناک اور روح فرسا ہوتی ہے۔

"میں بدھا کا شیدائی ہوں۔ تمہارے صاحب لوگ خدا کو نہیں مانتا۔" ذون اسے بری طرح دہشت زدہ کرنے پر تلا ہوا تھا۔ "کوئی نئی بات کرو جو میرے دل پر اثر کر سکے ورنہ میں تمہاری کھوپڑی میں روشندان بنا دوں گا۔"

"نہیں ذون! تم مجھے نہیں مارو گے۔" وہ دونوں ہاتھ اٹھا کر ہذیانی انداز میں چیخا۔ بڑھتا ہوا اعصابی دباؤ اس کے لیے یک بیک ناقابلِ برداشت ہو گیا تھا۔ "میں حرامی اور کمینہ ضرور ہوں لیکن تم سے ڈرتا ہوں۔ میں نے تمہارے خلاف کچھ نہیں کیا۔ میرا ضمیر صاف ہے، خدا کے لیے مجھے بخش دو۔ میں جوانی میں نہیں مرنا چاہتا۔"

اس دوران میں ذون اپنا پستول والا ہاتھ سیدھا کر چکا تھا۔ "جوانی!" گسکاٹ کے آخری فقرے پر اس نے استہزائیہ لہجے میں دہرایا اور پھر اچانک ہی مہیب پستول کی بجلی کوندی۔

گسکاٹ نے ہاتھ سامنے لا کر خود کو اس مہلک وار سے بچانا چاہا لیکن مہلک اور برق رفتار گولی اس کی داہنی ہتھیلی کو چاٹتی ہوئی اس کی پیشانی میں پیوست ہو گئی۔

ذون واقعی بے خطا نشانہ باز تھا۔ اس نے اپنے متحرک حریف کے اضطراری ردعمل کی چٹی چٹی کرتے ہوئے نہایت مہارت کے ساتھ اس کی کھوپڑی داغ دار کر دی تھی۔ گولی لگتے ہی گسکاٹ کسی چکری کی طرح فضا میں چکرایا۔ اس کے حلق سے آزاد ہونے والی چیخ بہت طویل اور کرب آلود تھی پھر وہ زمین پر گر کر تڑپنے لگا۔

ذون کو شاید اپنے نشانے پر ناز تھا۔ اس نے فائر کرنے کے بعد مڑ کر گسکاٹ کی طرف دیکھنے کی زحمت بھی نہیں کی اور نہایت اطمینان کے ساتھ واپس لوٹ کر جیپ میں سوار ہو گیا۔ ذون کے لوٹتے ہی اس کے ساتھیوں کی طرف سے چند بلند اور سنسنی خیز آوازیں برآمد ہوئیں جو مفہوم کے اعتبار سے میرے لیے ناقابلِ فہم تھیں۔ البتہ لہجے سے اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ وہ ذون کو اس کی بہترین نشانے بازی پر مبارکباد دے رہے تھے۔

کچی زمین پر دھول اڑاتے ہوئے جیپ نے واپسی کی راہ اختیار کی۔ اس وقت تک گسکاٹ اپنے خون میں لتھڑا ہوا دھول میں لوٹ رہا تھا لیکن ذون نے اس کے مرنے کا انتظار کیا نہ دوسری گولی

استعمال کرنے کی ضرورت محسوس کی۔ شاید اسے پورا یقین تھا کہ اس کا شکار کسی بھی صورت میں جانبر نہ ہو سکے گا۔

جب اس بنگلے کے احاطے سے نکل کر پہاڑی سے نیچے جاتی ہوئی سیاہ سڑک پر نکل آئی تو ڈون نے مجھ سے سوال کیا۔ "ایڈی گنسالٹ کے بارے میں تمہارا کیا خیال ہے؟"

"حرامی' درجۂ اول۔" میں نے کہا۔ "اس نے کچھ اور نہ بھی کیا ہو تو محض اپنے اقبالی جرائم کی بنا پر وہ سزائے موت کا مستحق قرار دیا جا سکتا تھا۔ مجھے تو حیرت ہے کہ چینی لڑکیوں کے اغوا اور آبرو ریزی کے واقعات پر مشتعل ہو کر کسی چینی نوجوان نے اسے پہلے ہی قتل کیوں نہیں کیا؟"

"چینیوں میں بس یہی ایک خرابی ہے۔" ڈون نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "ذاتی افتخار' انا اور بے حرمتی کے معاملات میں چینی عموماً بے حسی کا مظاہرہ کرتے ہیں۔ معاملہ علاقائی یا قومی افتخار کا ہو تو ہر چھوٹا اور بڑا لنگر لنگوٹ کس کر میدان میں اتر آتا ہے۔ بہرحال' گنسالٹ مر گیا۔ وہ میرے خلاف سازش میں شریک رہا ہو یا نہ رہا ہو لیکن جب مکاؤ میں اس کے قتل کی خبر پھیلے گی تو لوگ یہی سمجھیں گے کہ میں نے اپنے دشمنوں کو کیفرِ کردار تک پہنچا دیا ہے۔ آج کے لیے میں نے وان لن کے چھ قریبی اور رازدار ساتھیوں کا انتخاب کیا تھا۔ ان کی بیخ کنی کے بعد اب مکاؤ میں سال' دو سال کے لیے ٹھہراؤ آ جائے گا اور کوئی بھی میرے خلاف سر اٹھانے کی ہمت نہیں کر سکے گا۔"

"کیا اس کا یہ مطلب نہیں کہ تم نے اپنی انا کی تسکین اور سربلندی کے لیے مکاؤ کے چھ گھرانوں کو نیست و نابود کر کے ان کی لاشوں پر اپنی برتری کے جھنڈے گاڑ دیے؟"

"تم کوئی بگڑے ہوئے ادیب یا شاعر معلوم ہوتے ہو جو ایسی گاڑھی باتیں کر رہے ہو۔" ڈون نے قہقہہ مار کر کہا۔ "انا' لاشیں اور جھنڈے تو نثر کے ادیبوں کی تحریر میں ملتے ہیں یا پھر ان تیسرے درجے کے شاعروں کے بے مقصد مصرعوں میں جو اپنے فرسودہ کلام کی داد نہ ملنے پر سامعین کے بچوں کو کوسنے لگتے ہیں۔"

"شاعروں کی بھی خوب کہی تم نے!" میں بھی ہنس پڑا۔ "ان میں سے بہت سے نگین چہرے اپنے جمال کے لیے بہت سے استادوں کی نیاضیوں کے احسان مند ہوتے ہیں۔ استاد کے مر جانے پر ان کی شاعری بگڑ جائے تو یہ بے چارے نثری ادب میں اپنا منہ مسیڑ رہتے ہیں لیکن میں بگڑا ہوا شاعر ہوں نہ ناول یا ادیب۔ میں نے جو کچھ کہا ہے وہ میرے اپنے مشاہدے کی بات ہے۔"

"اب زیادہ بکواس مت کرو!" ڈون غرایا۔ "میں وان لن اور اس کے مددگاروں کو بالکل بھولا ہوا تھا۔ یہ تم ہی تھے جس نے مجھے ان لوگوں کی طرف متوجہ کیا۔ اب میں اپنی باری کھیل رہا ہوں تو تمہیں یک بیک میری انا کے مینار پر لاشوں کے ساتھ جھنڈے نظر آنے لگے ہیں۔"

"موضوع خطرناک رخ اختیار کرنے لگا تھا اس لیے میں نے فوراً ہی خاموشی اختیار کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ وان لن کے قریبی ساتھیوں کی پوزیشن صاف ہونے کی صورت میں ڈون اتر سر نو دماغ سوزی شروع کر دیتا جس کے نتائج ہمارے لیے ناخوشگوار بھی ہو سکتے تھے۔

ہم لوگ خوابناک روشنیوں میں نہائے ہوئے مکاؤ کے خونیں گشت سے فارغ ہو کر حویلی میں واپس پہنچے تو صبح کے چھ بجنے والے تھے۔

ڈون سے رخصت ہونے سے پہلے میں نے دبے لفظوں میں اپنی واپسی کی خواہش کا اظہار کیا تو وہ ہنسنے لگا۔ "تمہیں مجھ سے کچھ کہنے کی ضرورت نہیں۔ میں تم تینوں کی گفتگو کا ترجمہ سنتا رہا ہوں۔ آج کا دن تو تم شاید سو کر گزار دو گے۔ میں کل تمہاری واپسی کا بندوبست کرا دوں گا۔"

غزالہ میری واپسی کے انتظار میں نہ صرف بیدار تھی بلکہ شیش محل کی نشست گاہ میں' سلطان شاہ کے ساتھ رمی کھیلتے ہوئے خود کو مصروف رکھنے کی کوشش کر رہی تھی۔

وہ دونوں میرے اس دورے کے تاثرات جاننے کے لیے بے چین تھے۔ یہ بات کھل کر سامنے آ گئی تھی کہ ڈون اپنے خفیہ نظام کے ذریعے ہماری گفتگو کا ایک ایک لفظ سنتا تھا اس لیے میں نے انتہائی شاندار اور پُرشکوہ انداز میں ڈون کے دشمنوں کی تباہی اور ڈون کی بے خطا نشانے بازی کی کمالِ بیان کی پھر انہیں اگلے دن مکاؤ سے روانگی کا مژدہ بھی سنا دیا تاکہ بات بالکل ہی پکی ہو جائے۔

ایک دوسرے کے نکاح میں آ جانے کے بعد ہم دونوں اپنی خوابگاہ میں سلطان شاہ کی موجودگی کا کوئی جواز نہیں پاتے تھے اس لیے جب اس نے ہم سے رخصت چاہی تو ہمیں نہایت خلوص کے ساتھ الوداع کہنا پڑا۔ سلطان شاہ کے لیے وہ نئی بات تھی۔ میں نے



محسوس کیا کہ وہ اس تبدیلی کو ہماری سرد مہری پر محمول کر کے کچھ آزردہ سا ہو گیا تھا۔ وہ وقت کی بدلتی ہوئی صورت حال کا سرگرم حصہ تھا اس لیے میں خاموشی کے ساتھ اسے رانچی جانے دیکھتا رہا پھر غزالہ کا ہاتھ تھام کر اپنی اس خوابگاہ کی طرف چل دیا جہاں کا ماحول دن اور رات کی تبدیلی سے یکسر بے نیاز تھا۔ روشنیاں گل کر کے دن دہاڑے رات کا سماں پیدا کیا جا سکتا تھا اور رات میں روشنیاں جلا کر دن طلوع کیا جا سکتا تھا۔

وہ ہماری ازدواجی زندگی کے یادگار اور ابتدائی لمحات تھے جس میں کرنل جیسوں کی موجودگی روشنی ہی ہزاروں اجالوں پر بھاری ہوتی ہے۔ میں نے خواب گاہ کی خلوت میں داخل ہوتے ہی تمام روشنیاں گل کر کے اندھیرے میں دھندلی سی کہکشاں روشن کر دی۔ نجانے کس وقت ہماری آنکھ لگی۔ ہم اس طرح گدھے گھوڑے بیچ کر سوئے کہ پھر شام ہی کی خبر لائے۔ اس دوران میں کسی نے بھی ہماری نیند میں خلل انداز ہونے کی کوشش نہیں کی تھی۔

نہانے دھونے کے بعد ہم دونوں کو ہی شدید اشتہا محسوس ہونے لگی۔ ناشتے اور دوپہر کے کھانے کا وقت ہم نے سو کر گزار دیا تھا جب کہ رات کے کھانے میں خاصی دیر باقی تھی۔ اس لیے میں نے خوابگاہ میں موجود ریفریجریٹر کا رخ کیا۔ مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ وہ بھانت بھانت کی اشیائے خورونوش سے بھرا ہوا تھا۔ اس میں بھنے اور فرائی کیے ہوئے گوشت کے پارچے بھی شامل تھے لیکن یہ اندازہ لگانا دشوار تھا کہ گوشت کس جانور کا تھا اس لیے ہم نے گوشت کو ہاتھ لگائے بغیر پنیر، تازہ پھلوں اور جوس کی مدد سے شکم پُری کی اور لباس تبدیل کر کے نکل کھڑے ہوئے۔

سلطان شاہ اپنے کمرے میں موجود نہیں تھا۔ ہم حریری پردے عبور کر کے راہداری نما حصے سے ہال میں داخل ہوئے تو ژدن وہاں موجود نہیں تھا لیکن متعدد لڑکیاں وہاں چکرائی پھر رہی تھیں۔ اس روز ژدن کے عملے کے رویے میں یہ خوشگوار تبدیلی سامنے آئی کہ ہر ایک نے مسکراتے ہوئے اپنے سر کو جھکا کر ہمیں تعظیم دی تھی۔ خیر سگالی کے جوابی اظہار میں ہمیں بھی اسی انداز میں سر جھکانے پڑے۔

یہ مشق بظاہر بہت سہل نظر آتی تھی لیکن تھوڑی ہی دیر میں غزالہ منمنانے لگی۔ "مجھے تو اپنی گردن میں رعشہ سا اترتا ہوا محسوس ہو رہا ہے۔ کچھ دیر اور یہی صورت حال برقرار رہی تو میرے لیے اپنی گردن کو ایک جگہ روک کے رکھنا دشوار ہو جائے گا۔ بہتر یہی ہے کہ اب باہر نکل چلیں۔"

اس کی تجویز معقول تھی۔ ژدن کی حویلی میں شاید ائیرکنڈیشننگ کا کوئی مرکزی نظام نصب تھا جس کی وجہ سے ہر حصے میں خوشگوار خنکی رچی رہتی تھی۔ اس بند ماحول کے مقابلے میں کھلی فضا یقیناً بہتر رہتی جہاں تازہ ہوا کے ساتھ ہی ہمیں آزادانہ گفتگو کا موقع بھی میسر ہوتا۔

آزدن کی حویلی سے باہر بھی چہل پہل تھی۔ میں نے اندازہ لگایا کہ ژدن کی ذاتی ثروت بات بلاشبہ بہت زیادہ بڑھی ہوئی تھی لیکن حویلی کے جملہ اخراجات میں ان کا تناسب بہت قلیل سا تھا۔ بہت بڑی رقم ان سیکڑوں ملازمین کی روزمرہ ضروریات کی نذر ہو جاتی ہو گی جو حویلی میں پل رہے تھے۔

باہر نکلنے کے بعد ہم نے خوبصورت ملحقہ باغ کا رخ کیا تو ہمیں ایک بینچ پر سلطان شاہ بھی نظر آ گیا۔ وہ تنہا اور خاصا اداس بیٹھا ہوا تھا۔

"تم اکیلے یہاں بیٹھے کیا کر رہے ہو؟ ہم تمہیں اندر ڈھونڈتے پھر رہے تھے۔" قریب پہنچ کر میں نے اس کے شانے پر ہاتھ مارتے ہوئے سوال کیا۔

"میں نے تین چار مرتبہ تمہارے در دولت پر حاضری دی تھی لیکن کوئی جواب نہ ملنے پر واپس لوٹنا پڑا۔" اس نے باری باری ہماری طرف دیکھتے ہوئے شوخ لہجے میں کہا۔

"کمال ہے۔" میں نے غزالہ کی طرف دیکھتے ہوئے خفت آمیز انداز میں کہا۔ "کم از کم مجھے تو ایک مرتبہ بھی گھنٹی کی آواز نہیں سنائی دی۔ شاید میں بہت گہری نیند سویا ہوا تھا۔"

"جوانی کی نیند ایسی ہی ہوتی ہے۔" وہ مسکرانے لگا۔ "اور پھر آج کی بات ہی کچھ اور تھی۔"

"دیکھو! اب اپنی زبان پر قابو رکھو۔" غزالہ نے اسے گھورا۔ "مجھے معلوم ہوا ہے کہ تم نے اب آنکھیں بدل لی ہیں اور مجھے اپنی بہن تسلیم کرنے پر تیار نہیں ہو۔"

"منہ بولی بہن کا رشتہ بہت کمزور اور ناپائیدار ہوتا ہے۔ بھاوج کا رشتہ مضبوط اور قریبی ہو جاتا ہے۔ پہلے میں بہن کہنے پر مجبور تھا کیوں کہ تمہارے اور زین کے درمیان کوئی رشتہ قائم نہیں ہوا تھا۔ یہ مجبوری ختم ہو گئی ہے تو تمہیں بھی مجھ کو اپنا دیور ہی سمجھنا چاہیے۔"

کچھ دیر تک یوں ہی نوک جھونک ہوتی رہی پھر سلطان شاہ نے چونک کر بتایا کہ سارا ابھی ہم دونوں سے ملاقات کی فکر میں تھی کیوں کہ اسے غزالہ کی تصاویر کی شدت سے ضرورت تھی۔

"میری تصاویر کا وہ کیا کرے گی؟" غزالہ نے منہ بنا کر سوال کیا۔

"ہم دونوں اپنے اپنے پاسپورٹ پر سفر کرتے ہوئے یہاں آئے ہیں لیکن تمہاری جعلی سفری دستاویزات را کی بھارتی ایجنٹ لے اڑا تھا اور تمہیں نئی دہلی سے بنکاک لایا گیا تھا۔ تمہاری پاکستان واپسی کے لیے کوئی نہ کوئی بندوبست تو کرنا ہی ہو گا۔" سلطان شاہ نے اسے آگاہ کیا۔

وہ واقعی بہت اہم معاملہ تھا جسے ہم بالکل ہی بھولے ہوئے تھے۔ ژدن نے ہمیں اگلے روز روانگی کی نوید سنائی تھی لیکن غزالہ

کی۔ فری دستاویزات کی تکمیل کے بغیر ہم مکاؤ سے نہیں نکل سکتے تھے۔ میں ان دونوں کو لے کر فوراً ہی وہاں سے اٹھ گیا تاکہ سارا کو تلاش کیا جاسکے لیکن چند قدم طے کرنے کے بعد ہی وہ ہمیں سامنے سے اپنی طرف آتی ہوئی نظر آ گئی۔ اس کے ایک ہاتھ میں گجرا دبا ہوا تھا۔

سارا کے ساتھ ہم دوبارہ میزوں کی طرف لوٹ آئے۔ اس کے گجرے میں فلم کا نیا رول پڑا ہوا تھا۔ پہلے اس نے اپنے مقصد کے لیے غزالہ کی چند تصویریں لیں پھر ہم نے باری باری ایک دوسرے کے ساتھ گروپ بنا کر وہ پورا رول ختم کر دیا کیوں کہ سارا فوراً ہی وہ رول تصویریں بنوانے کے لیے بھیج رہی تھی۔

فلم کسی کے حوالے کر کے سارا جلد ہی واپس لوٹ آئی۔ وہ خاصے خوشگوار موڈ میں تھی اور سلطان شاہ کے ساتھ مل کر غزالہ کو زچ کرنے کی کوشش کر رہی تھی پھر باتوں کا رخ شادی کی تقریب کی طرف ہو گیا۔

"شاید تم یقین نہ کرو کہ یہ مکاؤ میں شادی کی سب سے بڑی اور شاندار تقریب تھی۔" سارا کی آواز رشک آمیز تھی۔ "تم لوگ اپنے وطن لوٹ جاؤ گے لیکن مکاؤ والے مدتوں تک شادی کی اس تقریب کو فراموش نہیں کر سکیں گے۔ تم دونوں بہت خوش نصیب ہو۔"

"یہ ہولیس کی شادی تھی۔" میں نے اُس کی بات کاٹ کر کہا۔ "یہ تمہارے نزدیک خوش نصیبی کی بات ہو سکتی ہے لیکن مجھے زیادہ خوشی اس وقت ہوتی جب میں اپنے دوستوں کے ہجوم میں شادی کرتا۔"

"یہ ایک الگ بات ہے۔ تمہیں اس قدر تحائف ملے ہیں کہ نئی زندگی کے آغاز کے لیے وہی بہت بڑا سرمایہ ثابت ہو سکتا ہے۔" سارا بولی۔ "تحائف کی تعداد اور مالیت کے اعتبار سے یہ ایک شاہانہ شادی تھی۔"

"تحائف میں گاڑیاں کتنی ملی ہیں؟" میں نے دلچسپی کے ساتھ پوچھا۔

"پورا نادر و نایاب خزانہ ہے۔" سارا سنسنی کا شکار ہوئی جا رہی تھی۔ "فیراری، مرسڈیز اور رینو شباک کے علاوہ ایک بی ایم ڈبلیو بھی ہے۔ نوادرات کے علاوہ ڈون گاڑیوں کا بھی بہت شوقین ہے۔ تم مناسب سمجھو تو اظہار تشکر کے طور پر فیراری اور بی ایم ڈبلیو اسے دے سکتے ہو۔ وہ خوش ہو جائے گا۔"

"تم گاڑیوں میں کیوں الجھ گئیں؟ دوسرے تحائف بھی تو تھے۔" سلطان شاہ نے کہا۔

"وہ سب ایک کمرے میں سجا دیے گئے ہیں۔ ڈون کا کہنا ہے کہ یہ میاں بیوی خود ہی ان ڈبوں اور لفافوں کو کھولیں گے۔" سارا نے بتایا۔ "وہ سارے تحائف تمہاری ملکیت ہیں۔"

"یہ ڈون کی فراخدلی ہے کہ وہ ایسا سوچتا ہے۔" میں نے سارا کی دمکتی ہوئی نیلی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے کہا۔ "لیکن ہمیں ان تحائف کی کوئی طمع نہیں۔ ہمارے لیے اتنا ہی کافی ہے کہ ڈون کی حماقتوں کے طفیل ہمیں یکجا ہونے کا موقع مل گیا۔ ان چاروں میں سے ایک کار تمہاری ہو گی۔ تمہیں اپنی پسند کا اختیار ہے۔ باقی رہ جانے والی تین گاڑیاں ڈونا کی نذر کر دی جائیں گی۔ تم نے ہم دونوں پر بہت عنایات کی ہیں۔"

سارا کی آنکھیں حیرت اور بے یقینی سے پھیل گئیں پھر وہ غزالہ کی موجودگی یا اس کی ناگواری کی پروا کیے بغیر آگے بڑھی اور مجھ سے لپٹ کر میرے چہرے پر بے در بے بوسوں کی بوچھار کر دی۔

"او ڈارلنگ! تم کتنے اچھے ہو دوسروں کا کتنا خیال رکھتے ہو۔ میں نے تمہارے لیے کچھ بھی تو نہیں کیا۔ تم نے اپنے چند الفاظ سے میرے خوابوں کو تعبیر عطا کر دی ہے۔ میں یہاں سے بی ایم ڈبلیو لے کر واپس لوٹوں گی تو جولی تو ٹی سے پاگل ہو جائے گا۔ وہ موٹر وہیر ورائیونگ کا دیوانہ ہے لیکن یہ بات اس کے خواب و خیال میں بھی نہ ہو گی کہ ایک دن ہم بی ایم ڈبلیو کے مالک بن جائیں گے۔"

سارا جذبات کی شدت سے بری طرح مغلوب ہو گئی تھی۔ میرے لیے وہ خاصا خوشگوار اور ہیجان انگیز تجربہ تھا لیکن میں کن انکھیوں سے غزالہ کے چہرے کے بگڑتے ہوئے تاثرات بھی دیکھ رہا تھا۔ میں نیم دلی کے ساتھ سارا کو خود سے الگ کرنے کی ناکام کوشش کر رہا تھا لیکن اس پر تو جیسے اظہار ممنونیت کا دورہ پڑ گیا تھا۔

آخر کار غزالہ سے نہ رہا گیا اور اس نے سارا کو مجھ سے کھینچ کر الگ کر دیا۔ "ہوش میں رہو سارا۔" غزالہ نے تیکھے لہجے میں کہا۔ "دوسرے دیکھنے والے کیا سمجھ رہے ہوں گے؟ کسی نے اس والہانہ بوس و کنار کی خبر ڈون کو پہنچا دی تو تمہارے ساتھ ڈیٹی بھی اس کے عتاب میں آ جائے گا۔"

"سوری غزالہ!" سارا نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا۔ "تم ٹھیک کہہ رہی ہو۔ یہ ڈون کی جاگیر ہے۔ یہاں مجھے بہت محتاط رہنے کی ضرورت ہے خاص طور پر تمہارے سامنے کیوں کہ تم ڈیٹی کی نئی نویلی دلہن ہو۔"

"دال میں کچھ کالا نظر آتا ہے۔" سلطان شاہ نے اردو میں ہانک لگائی۔ "موجودہ شکریے کی باقی قسط یہ تنہائی میں ادا کرنے کا ارادہ رکھتی ہے۔"

"فضول بکواس کرنے کی کوشش مت کرو!" میں نے آنکھیں نکال کر اسے ڈانٹا۔

"حق بات کو ہر دور میں ناپسند کیا گیا ہے۔" وہ بڑبڑایا۔ "لیکن میں حق گوئی سے باز نہیں رہ سکتا۔"

"ویسے یہ جولی کون ہے سارا؟" غزالہ اُس سے پوچھ رہی تھی۔

"میرا بوائے فرینڈ!" اس دفعہ سارا خوشی سے کھلی پڑ رہی تھی۔ "برٹش آرمی میں میجر ہے۔ بکنگھم پیلس کے حفاظتی انتظامات کا وہی ذمے دار ہے۔ اس سال کرسمس سے پہلے ژوان کے ساتھ میرا معاہدہ ختم ہو رہا ہے۔ واپسی پر ہم کرسمس کے بعد شادی کر لیں گے جو تمہاری جیسی نہیں ہوگی۔"

سارا کی آواز میں چمک یا حسرت کے بجائے فرش دلی موجود تھی لیکن غزالہ اسے معاف کرنے پر آمادہ نہیں تھی۔ اس نے براہ راست پوچھا۔ "جونی تمہیں اتنا ہی چاہتا ہے تو اس نے تمہیں مکاؤ کی غلاظت میں کیوں جھونکا ہوا ہے؟ ژوان کوئی بڑا انچارج تو نہیں ہے جو دور دور سے تمہاری پرسنش کرتا ہوگا۔"

"انگلینڈ میں کسی کو معلوم نہیں کہ مکاؤ میں کیا ہو رہا ہے۔" یک بیک سارا سنجیدہ اور قدرے تلخ ہو گئی۔ "یہ عذاب میں اپنی ذات پر جھیل رہی ہوں۔ جونی تو صرف اتنا جانتا ہے کہ میں بھاری ماہانہ مشاہرے پر دو سال کے لیے ژوان کی سیکریٹری بن کر مکاؤ آئی ہوں۔ اس نے حساب لگایا تھا کہ اس دو سالہ معاہدے کے نتیجے میں میں اتنی بھاری رقم بھی اندوختہ کر لوں گی جو اُسے برٹش آرمی سے ریٹائرمنٹ پر بھی نہیں ملے گی۔ بہتر زندگی گزارنے کے لیے پیسہ ناگزیر ہوتا ہے۔ میں جونی کے مشورے پر ہی یہاں آئی ہوں۔ یہ صرف میری کہانی نہیں ہے۔ شاید ہر تارک وطن کے ساتھ ایسا ہی ہوتا ہے۔ روزی کمانے کے لیے اپنا وطن چھوڑنے والوں کو اپنی انا کے ہزاروں سمجھوتے کرنے پڑتے ہیں تب کہیں وہ دولت کے انبار کماتے ہیں۔ فرق صرف اتنا ہوتا ہے کہ اپنے وطن کے برعکس، پردیس میں انہیں کوئی دیکھنے، روکنے، ٹوکنے یا تنقید کرنے والا نہیں ہوتا۔ وہ وطن واپس لوٹتے ہیں تو اُن کی جیبیں ٹٹول کر اُن کی کامیابی کا اندازہ لگایا جاتا ہے کیوں کہ اس دور میں پیسہ ہی عزت، شرافت اور دیانت کا معیار بن گیا ہے۔ تمہاری جیب میں پونڈ نہ ہوں تو تم عزت کے ساتھ مرنے کی سعادت سے بھی محروم ہو جاتے ہو۔" وہ خاموش ہوئی تو اس کی آنکھوں کے گوشوں سے دو آنسو ڈھلک کر اُس کے گلابی رخساروں پر آ گئے۔

میں نے ملامت بھری نظروں سے غزالہ کو گھورا لیکن وہ میرے بجائے سارا کی طرف متوجہ تھی اور پچھتا کر کہہ رہی تھی۔ "تم کو میرے سوال سے دکھ پہنچا ہو تو میں معافی چاہتی ہوں۔ سارا! میرا مقصد تمہاری دل آزاری نہیں تھا۔ میں تو بس تمہارے بارے میں کچھ زیادہ جاننے کے لیے سوال کر بیٹھی تھی۔"

"تمہارا کوئی قصور نہیں ہے ڈارلنگ!" سارا بے پروائی کے ساتھ اپنے آنسو خشک کرتے ہوئے بولی۔ "خشک تالاب کسی کی توجہ کا مرکز نہیں بنتا۔ اس میں شفاف پانی بھرا ہو تو لوگ غوطہ خوری کرتے ہیں لیکن جب اسی جوہڑ میں کیچڑ بھری ہوئی ہو تو ہر گزرنے والا اس میں ایک آدھ پتھر پھینکنا اپنا فرض سمجھتا ہے۔ کیا ہوا جو ایک ذرا سا کنکر تم نے بھی اچھال دیا۔ میں اعتراف کرتی ہوں کہ میں مکاؤ کی غلاظت میں غرق ہوں۔ میں ژوان کی داشتہ ہوں۔ میں نے جب لندن کے رٹز ہوٹل میں ژوان کی نوکری کے معاہدے پر دستخط کیے تھے تو میرے ذہن میں یہ واضح اندیشہ موجود تھا کہ مجھے اتنی بھاری اور ترغیب آمیز تنخواہ کی پیشکش صرف پیشہ ورانہ کاموں کے لیے نہیں کی جا رہی لیکن اس وقت میرے لیے اس اندیشے میں بھی ایک سحر آفریں کشش تھی۔ پردیس کی طویل اور گمنام تنہائی میں اگر اچھے اجر کی زائد رقم حاصل رہے تو دو برس کی مدت آسانی سے گزر جائے گی۔ یہ میرا اپنا حساب تھا جو اب تک کامیاب جا رہا ہے۔ جونی نے مجھے کسی کی داشتہ بننے کی اجازت نہیں دی تھی، اس لیے تم اسے کوئی الزام نہیں دے سکتیں۔"

سارا ژوان کی حویلی میں گھٹن کی زندگی گزار رہی تھی۔ اپنے فیصلے کی سچائی ثابت کرنے کے لیے اُس نے اپنی ذات پر ایک بہت مضبوط خول منڈھ لیا تھا جو حسین، دلکش اور آسودہ نظر آتا تھا۔ یہ اسی خول کا عذاب تھا کہ سارا کے دکھوں کا ناسور اندر ہی اندر پھیل رہا تھا اور جونہی غزالہ نے اس خول سے نیچے گہری نشتر زنی کی، دکھوں کا پکا ہوا مواد سارا کے کڑوے کسیلے الفاظ میں ڈھلتا چلا گیا۔

"میں کسی کو کوئی الزام نہیں دے رہی ہوں۔" غزالہ کی آواز سے تکان اور شکست کے آثار صریح تھے۔ "در اصل میں تمہیں اندر تک کرید کر تمہاری حقیقی ضروریات کا اندازہ لگانا چاہ رہی تھی۔ پیسہ اس دور میں واقعی سب سے بڑی طاقت ہے مگر مشرق میں اب بھی کہیں کہیں روایات کو برتری حاصل ہے۔ ژیی نے تمہیں بی ایم ڈبلیو کا مالک بنایا اور میں تحائف میں آئے ہوئے تمام زیورات سے تمہارے حق میں دست بردار ہوتی ہوں۔"

"ان زیورات کو رکھے بغیر؟" سارا نے عجیب سے استہزائیہ لہجے میں سوال کیا۔

مجھے یہ دیکھ کر شدید ذہنی جھٹکا لگا کہ غزالہ کی پیشکش پر سارا نے کسی پُرجوش ردِ عمل کا مظاہرہ نہیں کیا تھا۔ دیکھا جائے تو اس کے سوال میں ایک چبھتا ہوا طنز پوشیدہ تھا۔ جیسے اسے غزالہ کی سیر چشمی پر اعتبار نہ ہو۔ میں نے باری باری ان دونوں کی طرف دیکھا۔ وہ بظاہر انعام و اکرام اور فراخ دلی کی باتیں کر رہی تھیں لیکن لڑاکا مرغیوں کی طرح ایک دوسرے کو گھورے جا رہی تھیں۔ شاید غزالہ کے اندر وہی وجدان نے اسے آگاہ کر دیا تھا کہ ژوان کی حویلی کے کئی بے آواز ویرانیوں میں سارا مجھے اپنے وجود کی تمام تر لطافتوں سے زیربار کر کے اُس کی حق تلفی کر چکی تھی۔

"ہاں!" غزالہ نے ایک جھٹکے کے ساتھ کہا۔ "دیکھے اور تولے بغیر کیونکہ ہمارے یہاں ابھی تک دولت کو ایسا لازوال مرتبہ نہیں مل سکا کہ اس کے سامنے دوسرے انسانی جذبوں کو پامال یا نظر انداز کیا جا سکے۔"

"اس فراخ دلی کے لیے میں دل سے تمہاری ممنون ہوں۔" سارا نے اپنی جگہ سے ہلے بغیر کہا۔

میرے نزدیک وہ صورتِ حال بہت مضحکہ خیز اور خطرناک تھی اس لیے میں نے زبردستی قہقہہ لگاتے ہوئے کہا۔ "بی ایم ڈبلیو تو تم نے بغل گیر ہو کر بوسوں کے ساتھ قبول کی تھی۔ زیورات کے معاملے میں تم نے کسی بھی گرمجوشی کا مظاہرہ نہیں کیا۔ حالانکہ زیورات تمہاری صنف کی سب سے بڑی کمزوری ہوتے ہیں۔"

"یہی صنف آڑے آگئی ہے۔" سارا نے بلا سوچے جواب دیا۔ "مجھ میں ہم جنس پرستی کے آثار سرے سے مفقود ہیں اس لیے میں لڑکیوں کے معاملے میں کبھی بھی زیادہ پُرجوش نہیں ہوتی۔ سوئیٹ مادام غزالہ کی خواہش ہو تو انہیں اپنی بانہوں میں لے کر دو چار بوسے لے سکتی ہوں۔"

میرا دل اچھل کر حلق میں آگیا۔ سارا، غزالہ کو اس کے ابتدائی سوال کا بھرپور جواب دینے پر تلی ہوئی تھی۔ اس کے تیور نرم لیکن لہجہ جارحانہ تھا۔ غزالہ کا لہجہ نرم مگر تیور جارحانہ تھے۔ سارا کے جواب پر غزالہ کا چہرہ غصے سے لال بھبھوکا ہو گیا تھا اور اس کی آنکھوں میں خون اتر آیا تھا۔ سارا نے جس انداز میں اسے مادام غزالہ کہا تھا اس سے صاف ظاہر تھا کہ وہ غزالہ کو ڈون جیسی کوئی مجرمہ قرار دینا چاہ رہی تھی۔

میں ان دونوں کے درمیان مصالحت کی راہ تلاش کرنے میں کوشاں تھا کہ موقع کی نزاکت کو محسوس کرتے ہوئے سلطان شاہ مجھ سے پہلے ہی مؤثر انداز میں حرکت میں آگیا۔

"تم بھی کس بحث میں الجھ گئیں!" اس نے سارا کی نرم اور لچکیلی کمر میں ہاتھ ڈالتے ہوئے تمسخر آمیز لہجے میں کہا۔ "تم بھول رہی ہو کہ شادی کے بعد یہ دونوں ایک دوسرے کے پیچھے رہتے وارفتہ ہوئے ہیں۔ تمہاری طرح میں بھی بے جوڑ اور بالکل اکیلا ہوں۔ میرے ساتھ آؤ تاکہ ہم دونوں بھی اپنا دل بہلا سکیں۔"

سارا کے لیے یہ ایک خوشگوار پیشکش تھی۔ وہ کسی مزاحمت کے بغیر سلطان شاہ کے ساتھ ہو لی۔

"تم نے برا کیا۔" میں نے ان دونوں کے چلے جانے کے بعد غزالہ سے کہا۔ "وہ کوٹھے پر بیٹھی ہوئی کوئی طوائف نہیں ہے بلکہ حالات میں سمجھوتوں کے تحت زندگی گزارنے کی کوشش کر رہی ہے۔ تم نے اپنے ایک چبھتے ہوئے سوال سے اس کی انا کو بری طرح لہولہان کر دیا ہے۔"

"وہ حرام زادی ہے۔" غزالہ نے غصیلے لہجے میں کہا۔ "وہ اندر تک غلاظت میں لتھڑ چکی ہے۔ تم نے دیکھا نہیں کہ وہ بی ایم ڈبلیو ملنے کی خوشی میں کس قدر والہانہ انداز میں تم سے بغل گیر ہوئی تھی لیکن زیورات ملنے کی خبر پر وہ برف کی طرح ٹھوس اور جامد رہی حالانکہ زیورات کی مالیت یقینی طور پر بی ایم ڈبلیو سے کہیں زیادہ ہوگی۔ اسے تو شاید نت نئے مردوں کو آزمانے کا چسکا پڑ گیا ہے۔"

"وہ کتنی ہی گئی گزری کیوں نہ ہو' تمہیں مجھ پر اعتماد ہوتا تو شاید اتنی برہمی کی نوبت نہ آتی۔ تالی دونوں ہاتھ سے بجتی ہے' ایک ہاتھ سے نہیں۔" میں نے کہا۔

"مجھے پورا اعتبار ہے کہ تم اس کے حربوں کا شکار نہیں ہو سکتے۔" وہ محبت آمیز مسکراہٹ کے ساتھ بولی۔ "لیکن مرد اپنی راہ میں آنے والے ہر روڑے کو اپنے انداز میں ٹھوکر لگانے کے عادی ہوتے ہیں۔ یہ شاید ان کی فطرت میں شامل ہوتا ہے۔ بہت کم مرد ایسے ہوتے ہیں جو ان رکاوٹوں سے بچ کر گزر جائیں۔"

اس کے جواب پر میں اندر ہی اندر تلملا کر رہ گیا کیونکہ اس نے میری دکھتی رگ پر ہاتھ رکھ دیا تھا۔ میری سوچ بالکل یہی تھی کہ رقابت کی تسکین وعدے وعید کے بغیر اگر سارا مجھے فیضیاب کرنے پر آمادہ تھی تو مجھے کفرانِ نعمت کیے بغیر اسے دونوں ہاتھوں سے خوش آمدید کہنا چاہیے تھا۔

غزالہ نے میرے دل کا چور پکڑ لیا تھا اس لیے مجھ سے فوری طور پر کوئی جواب نہ بن پڑا لیکن میری وہ مشکل غزالہ نے ہی آسان کر دی اور کہنے لگی۔ "حویلی میں زبانوں پر ہزار پہرے ہوتے ہیں لیکن تم نے باہر نکل کر بھی یہ جاننے کی ذرا بھی کوشش نہیں کی کہ کراچی سے نئی دہلی پہنچنے تک میرے ساتھ کیا گزری تھی۔"

"جو کچھ ہوا اچھا نہیں ہوا ہوگا۔" میں نے گہری سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "جب صورتِ حال کا پہلے سے ادراک ہو تو زخموں کو چھیڑنے سے اذیت اور کوفت کے سوا کچھ حاصل نہیں ہوتا۔"

"میں تمہیں ظلم کی کوئی داستان نہیں سنانی چاہتی۔" وہ جھنک کر بولی۔ "شری مان سکھو تمہارے ملک میں بیٹھا ہوا ایک معدوم سا عضو ہے۔ نئی دہلی میں بڑے بڑے زہریلے ناگ بیٹھے ہوئے ہیں۔ میں نے راجستھان میں اپنی آنکھوں سے ایسا زندہ عجوبہ دیکھا ہے جہاں سیکڑوں بے روزگار پاکستانی لڑکے دو سو روپے یومیہ ملنے کی امید پر دہشت گردی اور تخریب کاری کی کڑی تربیت حاصل کر رہے ہیں۔"

غزالہ کی باتوں نے مجھے اپنے دل میں شرمسار کر دیا۔ وہ ٹھیک ہی کہہ رہی تھی کہ اپنے وطن سے دور نکل آنے کے بعد میرے دل میں حب الوطنی کی آگ شرمناک حد تک ٹھنڈی پڑ گئی تھی اور میں سر سے پیر تک اپنے ذاتی مفادات میں الجھ کر رہ گیا تھا۔

"میں اس موضوع پر بات کرنے کے لیے مناسب موقع کی تلاش میں تھا۔" میں نے کھسیا کر کہا۔ "ظاہر ہے کہ یہ بات چند فقروں میں تو مکمل نہیں ہو سکتی تھی۔"

"ڈون کی حویلی میں ہم مجبور اور محصور ہو کر رہ گئے ہیں۔ یہاں کسی کو فون تک نہیں کر سکتے۔" غزالہ نے میری معذرت کو نظر انداز کرتے ہوئے کہا۔ "وہ لوگ منگلا اور تربیلا بند کی جھیلوں میں' میں اسٹیمروں کی تہوں میں ایسے بارودی ہتھیار بچھانے کا منصوبہ بنا رہے ہیں جو ریموٹ کنٹرول سے اڑا دیے جائیں تو لاکھوں کیوسک پانی کا غضب ناک ریلا پورے پاکستان کی شہری اور دیہی معیشت کو اپنے ساتھ بہا لے جائے گا اور ہم برسوں کے لیے ایک ہولناک

غذائی قلت سے دوچار ہو جائیں گے۔"

"یہ تمہیں کہاں سے معلوم ہوا؟" میں نے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"وہ مجھے بے ہوش سمجھ کر اپنی میٹنگ میں مصروف تھے لیکن میں ہر لفظ بخوبی سن رہی تھی۔ اس بار انھوں نے فوجی محاذ آرائی کے ساتھ ساتھ معاشی طور پر ہماری کمر توڑنے کا فیصلہ کیا ہے تاکہ ہم اپنی قومی آمدنی کا کوئی بھی حصہ ایٹمی پروگرام کے لیے مخصوص کرنے کا تصور نہ کر سکیں۔ بھارتی مہاشے پاکستان کی دن بدن بڑھتی ہوئی ایٹمی استعداد سے بہت زیادہ خوف زدہ ہیں اور اسے ہندو دھرم کی بقا کے لیے سب سے بڑا خطرہ سمجھ رہے ہیں۔ مجھے یہ جان کر حیرت ہوئی کہ ان کے نزدیک مذہب ریاست سے زیادہ اہمیت رکھتا ہے۔"

وہ چونکا دینے والا انکشاف تھا لیکن اس میں کافی سے زیادہ وزن تھا۔ عالمی نقشے پر کوئی بھی ریاست محض ایک جغرافیائی اکائی کے طور پر اپنا وجود نہیں رکھتی بلکہ مملکت کی بقا کے لیے اس کی محافظ قوم کا وجود ناگزیر ہوتا ہے۔ ہندوؤں کے دھرم کی سب سے بڑی خرابی یہ تھی کہ اپنے بدترین بنیادی تضادات کی وجہ سے وہ کبھی بھی ایک تبلیغی مذہب نہیں بن سکا تھا۔ اس میں دوسروں کو متاثر کرنے والی کوئی بات سرے سے موجود ہی نہیں تھی۔ اسی وجہ سے وہ مذہب ہندوستان تک محدود ہو کر رہ گیا تھا۔ جو لوگ موروثی طور پر ہندو چلے آرہے تھے، بس وہی ہندو رہے تھے۔ ان کی تعداد میں اضافے کا سرے سے کوئی امکان نہیں تھا بلکہ اسلام اور عیسائیت کے مبلغوں کی کوششوں کے نتیجے میں نچلی ذات کے ہندو دن بدن اپنے آبائی مذہب سے باغی ہوتے جا رہے تھے۔ ان کی تعداد میں جملہ اضافہ، پیدائش اور اموات کی شرح کے فرق پر منحصر تھا۔ دوسری طرف بڑھتی ہوئی آبادی کی سنگین غذائی ضروریات نے ان کے حکمرانوں کو شرح پیدائش کو ایک خاص سطح پر منجمد کرنے کے اقدام نافذ کرنے پر مجبور کیا ہوا تھا۔ ان حالات میں کوئی بھی ایٹمی تباہ کاری ان ہندوؤں کی سلطنت کو شاید اتنا نقصان نہ پہنچاتی لیکن ان کی بڑی آبادی کو ضرور نیست و نابود کر دیتی۔ ایسا نہیں تھا کہ صرف ہندو ہی ایٹمی تصادم کا نشانہ بنتے بلکہ خرابی یہ تھی کہ جنم راحل ہونے والے ہندوؤں کی جگہ لینے کے لیے دوسرے ممالک سے اس مذہب کے پیروکار نہیں آسکتے تھے جب کہ آبادی کے ہولناک خلا کو پورا کرنے کے لیے دنیا بھر سے مسلمانوں کی ہجرت کا آغاز ہو سکتا تھا اور یوں ایک ہی ایٹمی تصادم کے بعد دنیا کی سب سے بڑی جمہوریہ ہندو اقلیت میں تبدیل ہو کر رہ جاتی... اور پھر لگاتار جمہوری عمل کے نتیجے میں اس سرزمین کا اقتدار ایک بار پھر مسلم اکثریت کو منتقل ہو جاتا۔

وہ متعصب ہندوؤں کی بہت دور کی سوچ تھی جس کا سراغ غزالہ نے لگایا تھا ورنہ پاکستان کی ایٹمی استعداد کے حوالے سے ہونے والی عالمی بحث میں بات کبھی بھی طاقت کے علاقائی توازن سے آگے نہیں بڑھی تھی۔

"یہ تمہاری بہت بڑی کامیابی ہے۔" میں نے کھلے دل کے ساتھ اعتراف کیا۔ "یہاں سے نکلتے ہی میں اسپیشل ٹاسک فورس والوں سے رابطہ کروں گا۔ ویسے منگلا اور تربیلا والی بات میری سمجھ میں نہیں آئی۔ وہ لوگ ان جھیلوں کی تہوں تک کیسے رسائی حاصل کریں گے؟"

"میں نے جو کچھ سنا ہے، اس کے مطابق ان جھیلوں کے اسپل ویز کی کڑی نگرانی اور حفاظت کی جاتی ہے۔ دوسرے حصوں میں نہ صرف جھیلیں بہت گہری ہوتی ہیں بلکہ تفریح کے لیے جانے والی جماعتوں کو بھی رسائی حاصل ہو جاتی ہے۔ ان ہی اطراف سے کوئی بھی غوطہ خور پوری تیاریوں کے ساتھ زیرِ آب سفر کی ابتدا کرے تو چند ہی گھنٹوں میں سارے لوازمات مطلوبہ مقام تک پہنچا سکتا ہے۔"

"یہ تو بہت بری خبر ہے۔ ان آبی ذخائر سے ہمارے ملک کی بھاری بجلی پیداوار بھی وابستہ ہے۔ انھیں کوئی بھی نقصان پہنچا تو ہم ایک ہی جھٹکے میں پچاس برس پیچھے چلے جائیں گے۔"

"اسی لیے میں اس موضوع پر بات کرنے کے لیے بے چین تھی۔" غزالہ نے کہا پھر چونک کر سوال کیا۔ "جلیبی کراس والے کا کیا بنا؟ وہ بھی ایک اہم معاملہ تھا۔"

"اس میں زہرا نے ناقابلِ فراموش کردار ادا کیا ہے۔" میں نے اسے بتایا۔ "اس نے کمال ہوشیاری سے امریکی منصوبہ سازوں کو جل دے کر چھ سو ٹن وزنی ایٹمی ساز و سامان کی وہ کھیپ کوئٹہ پہنچا دی ہے۔ تمام ایرانی ٹرک اور ٹریلر زیرِ زمین گوداموں میں پہنچ چکے ہیں اور وہاں سے ایک ایک کر کے اپنی اصل منزل کی طرف روانہ ہو جائیں گے۔"

"زہرا بھی عجیب عورت ہے!" غزالہ خود کلامی کے انداز میں بڑبڑائی۔ "کبھی زہر کی بوٹ بن جاتی ہے اور کبھی زبان۔ اسے سمجھنا ناممکن نہیں تو مشکل ضرور ہے۔"

"اسی کی کوششوں کی وجہ سے تم بھارتیوں کی قید سے آزاد ہوئی ہو۔ اس نے ایک طرف تمہیں مس زیابھی کے نام سے لانگ کانگ بلانے کا بندوبست کیا اور دوسری طرف ذران کو تمہاری چلبوائی کے لیے آمادہ کیا۔ یہ دونوں کام ایک ساتھ نہ ہوتے ہوتے تو تم اب بھی نئی دہلی میں قید ہوتیں۔"

میں نے اپنی بات وہیں ختم کر دی کیونکہ نزدیکی ہوائی جہازوں کے ایک ہینگر کے عقب سے حسین نمودار ہو رہا تھا۔ وہ ہمارے قریب پہنچا تو اس کے گلابی ہونٹوں پر ملائم سی مسکراہٹ نمودار ہو چکی تھی۔

"ذران کا خیال تھا کہ نئے جوڑے ابتدائی دنوں میں کونوں کھدروں کی تلاش میں رہتے ہیں لیکن تم دونوں تو یہاں کھلے آسمان

گئے بیٹھے ہو۔ ژوان تمہیں یاد کر رہا ہے۔"

ہم دونوں فوراً ہی اٹھ کھڑے ہوئے۔ اس وقت ان لوگوں کو فقرے چست کرنے کا موقع ملا ہوا تھا اس لیے میں نے اس کے تبصرے کے جواب میں خفیف سی مسکراہٹ پر اکتفا کیا اور ایک بالکل ہی نئی بات چھیڑ دی۔ "یہاں تمہارے نام کی جو درگت بن رہی ہے' وہ میں زندگی بھر نہیں بھول سکوں گا۔"

"پہلے مجھے بھی برا لگتا تھا لیکن یہاں ملنے والی آسائشوں نے یہ چھوٹی چھوٹی باتیں بھلا دی ہیں۔"

راستے میں سلطان شاہ بھی ایک اوٹ میں بیٹھا ہوا مل گیا۔ مجھے یہ دیکھ کر حیرت ہوئی کہ وہ اکیلا ہی تھا۔ اس نے اردو میں بتایا کہ سارا اس کے پاس رکے بغیر سیدھی چلی گئی تھی اور وہ ہم دونوں کو تخلیے کا موقع فراہم کرنے کے لیے وہیں رک گیا تھا۔

حویلی میں ژوان ایک نئے کمرے میں ہم دونوں کا منتظر تھا۔ اس کمرے میں ژوان ایک اونچی کرسی پر بیٹھا ہوا شراب پی رہا تھا۔ اس کے ارد گرد تحائف میں آنے والے پیکٹوں کے انبار جمع تھے اور کمرے میں مختصر لباسوں میں ملبوس لڑکیوں کی بھاری تعداد کے علاوہ بہت سے مرد بھی گھسے ہوئے تھے۔

"تم لوگ کل جا رہے ہو۔ یہ تحائف میرے سامنے ہی کھول لو تاکہ مجھے بھی معلوم رہے کہ کس نے کیا دیا ہے۔" ہمیں دیکھ کر ژوان نے کہا۔ "یہ ریکارڈ میرے آئندہ میل جول میں کام آ رہا ہے گا۔ تمہیں یہ تو معلوم ہو چکا ہوگا کہ تحائف میں چار بیش قیمت کاریں بھی آئی ہیں جو کل صبح یہاں پہنچ رہی ہیں۔"

"یہ سب تمہاری کرم فرمائیوں کا نتیجہ ہے ورنہ مکاؤ میں ہمیں کون جانتا ہے۔" میں نے بے تکلے الفاظ میں کہا۔ "ہمارے نام آنے والے ان تمام تحائف کے تم ہی مالک ہو۔ چاہو تو ہماری طرف سے اپنی لڑکیوں اور عملے کے دوسرے افراد کو دے دینا۔ ہمارے لیے یہ سب لاد کر لے جانا ممکن نہیں ہوگا۔"

ژوان کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔ "شاید تم کو اندازہ نہیں ہے کہ ان میں کیا کچھ ہوگا!"

"بعد کے لالچ سے بچنے کے لیے ہی میں نے یہ بات چھیڑی ہے۔" میں نے کہا۔ "شوا نے زندہ ہوتی تو آج ہم یہ سب اُسی کو سونپ دیتے۔ اُس نے مختصر سے وقت میں ہماری بہت خدمت کی تھی۔ اگر تم برا نہ مانو تو ہم کچھ چیزیں سارا کے حوالے کرنا چاہتے ہیں۔"

ژوان کی آنکھوں میں رقصاں حیرت گہری دلچسپی میں بدل گئی۔ "تم مالک ہو' جو چاہو کر سکتے ہو۔"

"بی ایم ڈبلیو اور سارے نئے زیورات سارا کی ملکیت ہوں گے۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔

"خوشی سے اس کا ہارٹ فیل ہو جائے گا۔" ژوان نے مسکراتے ہوئے کہا پھر چینی زبان میں دوسروں کو ہمارے فیصلے سے

آگاہ کرنے لگا۔ اس کا اعلان سنتے ہی مجتمع چہروں پر ہیجانی علامات ابھر آئیں اور حیرت زدہ سرگوشیوں کے ساتھ وہ سب آگے کی طرف سمٹنے لگے۔ ان میں سارا موجود نہیں تھی۔

"تم تمام تحائف یہیں چھوڑ جاؤ گے؟" اپنے گلاس سے ایک گھونٹ لے کر سوال کیا۔

"تمام نہیں!" میں نے جلدی سے تصحیح کی۔ "تمہارے دیے ہوئے تحائف میرے لیے انمول ہیں۔ وہ تم نے محبت کے ساتھ ہمیں دیے ہیں' اس لیے وہ ہمارے ساتھ رہیں گے۔ دوسرے تحائف ہمیں نہیں بلکہ تمہارے نام پر آئے ہیں اس لیے وہ سکارز میں رہیں گے۔ ان پر تمہارے بعد تمہارے محلے کا حق ہوگا۔"

"ٹھیک ہے۔" زرلن نے اپنا روئی سرہلا کر کہا۔ "اب باقی ماندہ تین گاڑیاں میری صوابدید پر چھوڑ دو۔ یہ لڑکیاں اور دوسرے لوگ تحائف کے بارے میں شدید ہیجان اور تجسس میں مبتلا ہیں۔ میں نے انہیں ملیا ایم زیلیو کے بارے میں بتایا ہے اور ان کی بے چینی بڑھ گئی ہے۔ میرا خیال کہ سچے زیورات کی تعداد بہت زیادہ ہوگی۔ چند سارا کے لیے روک کر باقی اپنے ہاتھ سے بانٹ دو۔ یہ سارے تماشائی خوشی سے پاگل ہو جائیں گے۔"

میں نے استفسار طلب نگاہوں سے غزالہ کی طرف دیکھا کیونکہ سارا سے زیورات کا وعدہ اسی نے کیا تھا۔ غزالہ نے زرلن کی تائید میں سرہلا دیا۔

ایک چھوٹی کاغذ پر کچھ نوٹ کر کے پیکٹ غزالہ کی طرف بڑھانے لگا۔ پہلے ہی پیکٹ میں سے ایک وزنی طلائی گلوبند برآمد ہوا۔ کمرا تالیوں سے گونج اٹھا۔ غزالہ نے جھٹ کر وہ تھما ایک خوبصورت چینی لڑکی کو تھما یا تو حیرت سے اس کی آنکھیں پیشانی پر جا چڑھیں۔ زرلن نے تالیاں بجائیں تو پھر وہ شور ہوا کہ کان پڑی آواز سنائی نہیں دے رہی تھی۔ تحفہ پانے والی لڑکی بار بار غزالہ کے سامنے آدھی آدھی ہوئی جا رہی تھی۔

زرلن نے تحائف کی فی الفور تقسیم کا خیال پیش کر کے اس اجتماع میں جان ڈال دی تھی۔ آناً فاناً میں وہ خبر پوری حویلی میں پھیل گئی اور متعدد آزمائی کے شوق میں' اس چھت کے نیچے موجود ہر شخص اس کمرے میں گھس آیا۔ چوتھا پیکٹ کھلنے تک اس کمرے میں تل دھرنے کی جگہ نہیں رہی تھی۔ مرد اور عورت کی تفریق کے بغیر' ہر شخص دوسروں کو دھکیل کر آگے بڑھ آنے کے لیے کوشاں تھا لیکن اس افراتفری پر زرلن بالکل خاموش تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ خود بھی اس ہیجان آمیز صورت حال سے محظوظ ہو رہا ہو۔

میری نگاہیں بے چینی کے ساتھ' بار بار اس ہجوم کا جائزہ لے رہی تھیں لیکن سارا کا کہیں پتا نہیں تھا۔

بنڈلوں میں سے ایک سے ایک قیمتی تحائف برآمد ہو رہے تھے' لفافوں میں قیمتی جواہرات کے ساتھ بھاری رقوم دی گئی تھیں۔ بعض لفافوں میں صرف خوبصورت کارڈ ہی تھے۔ کارڈ اور جواہرات ایک طرف جمع کر کے' غزالہ لڑکیوں کو اور میں مردوں کو تحائف بانٹتا رہا۔ ہر نگاہ میں حرص' امید' التجا اور آرزو کا دلچسپ امتزاج نظر آ رہا تھا۔

زرلن نے ہماری سہولت کے لیے یہ فرمان نافذ کر دیا تھا کہ ہر ایک کو صرف ایک ہی تحفہ ملے گا اس لیے تحائف لینے والے پیچھے ہٹ کر دوسروں کو جگہ دیتے رہیں تاکہ ہمیں اپنا کام نمٹانے کے لیے مجمع میں نہ گھسنا پڑے۔ جب بھی کوئی قیمتی چیز یا بڑی رقم نکلتی تو ہمارے آگے بڑھتے ہی ہر طرف سے خوشامدانہ مسکراہٹیں' سرگوشیاں اور فرمائشیں بلند ہونے لگتیں۔ ہر شخص اپنے تحائف کا دعوے دار ہوتا۔ ہم ان کا مفہوم بخوبی سمجھ رہے تھے لیکن ان کی التجاؤں کا لفظ بہ لفظ مفہوم سمجھنا ہمارے بس سے باہر تھا۔

چالیس تحائف کھلنے تک غزالہ نے صرف ایک طلائی سیٹ سارا کے لیے روکا تھا۔ میں دیکھ رہا تھا کہ وہ اس سے کہیں زیادہ خوبصورت اور قیمتی سیٹ بانٹ چکی تھی لیکن میں خاموش رہا۔

جب ایک بڑے پیکٹ میں سے برآمد ہونے والا مخمل کا ڈبا کھولا گیا تو زرلن سمیت سب ہی کی نگاہیں خیرہ ہو گئیں۔ لڑکیوں اور عورتوں میں کھلبلی مچ گئی کیوں کہ وہ بے داغ ہیروں سے سجا ہوا ایک نایاب طلائی سیٹ تھا جو شاید غزالہ کو زرلن کی طرف سے ملنے والے سیٹ سے بھی زیادہ قیمتی تھا۔

زرلن نے اضطراری طور پر اپنے آدمی سے وہ کارڈ لے لیا جو اس تحفے پر چسپاں تھا۔

"یہ ہز ایکسی لینسی گورنر آف مکارز کی طرف سے ہے۔" زرلن نے ہمیں مطلع کیا۔ "انہوں نے اپنی عدم شرکت پر معذرت بھی کی ہے کیوں کہ انہیں ایک ایمرجنسی کی وجہ سے اچانک لندن جانا پڑ گیا ہے۔"

غزالہ کی نگاہیں مجمع پر ناچ رہی تھیں۔ وہ اس تحفے کی حق دار کی تلاش میں تھی۔

"اسے سارا کے لیے روک لو!" میں نے اضطراری طور پر اس کے کانوں میں سرگوشی کی۔

"نہیں!" غزالہ نے مجھ سے نظریں چار کیے بغیر سختی کے ساتھ کہا اور وہ ڈبا لے کر آگے بڑھ گئی۔

اچانک ہجوم میں دھکا پیل شروع ہو گئی۔ غزالہ حرکت میں آ گئی تھی اس لیے ہر ایک کو اندازہ ہو گیا تھا کہ وہ قیمتی تحفہ کسی عورت ہی کو ملے گا۔ ہر لڑکی راستہ بنا کر غزالہ کے سامنے آنے کی کوشش کر رہی تھی۔ ان کی بلبلاتی ہوئی التجائیں اور بدہانی سرگوشیاں رحم انگیز تھیں۔

اسی لمحے بغلی دروازے سے سارا اندر داخل ہوئی۔ وہ دروازہ ہجوم سے آگے' زرلن کے داہنے ہاتھ پر واقع تھا۔ سارا نے رک کر چند لمحوں کے لیے صورت حال کا جائزہ لیا پھر وہ غضبناک تیوروں کے ساتھ غزالہ کی طرف جھپٹی اور میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔

وہ دو عورتوں کی رقابت کا معاملہ تھا جو پچھلے ایک گھنٹے میں یک بیک سنگین رخ اختیار کر گیا تھا اور میں یہ اندازہ لگانے سے بالکل قاصر بلکہ معذور تھا کہ ان دونوں کی دشمنی کیا رنگ دکھاتی ہے۔

زرلن کسی دلچسپ ترین نظارے کی امید میں اپنے گلاس کی تلچھٹ چوس رہا تھا۔

میرے دل میں چور تھا اس لیے وہ واقعہ رونما ہونے ہی میرا دل اچھل کر حلق میں آگیا۔

ہم تینوں جب تک ذولن کی حویلی میں مقیم تھے، ذولن کی مرضی اور فیصلوں کے پابند تھے اور ہمارا مستقبل مجبوراً مبہم تھا کیوں کہ ذولن بہت مغلوب الغضب اور متلون مزاج واقع ہوا تھا۔ وہ خوش ہوتو لاکھوں کی بڑی سے بڑی خطائیں کوہنس کر ٹال سکتا تھا اور برہم ہو تو ذرا سی لغزش پر کھال کھنچوا سکتا تھا۔ دیکھا جائے تو ہم لوگ موت کے جبڑوں میں رہ کر زندگی کی امید کررہے تھے۔

مجھے اعتراف ہے کہ میں ہمیشہ سے حسن پسند تھا اور حسین چہرے والیوں سے چھیڑ چھاڑ میں مجھے ایک خاص لطف آتا تھا لیکن ذولن کی حویلی میں آنے کے بعد میری فطرت کا وہ پہلو ذہن کے خوابیدہ گوشوں میں کہیں جا سویا تھا۔ میں جس شوائے یا سارا کے ساتھ جو کھیل کھیلتا چلا آرہا تھا، وہ میرے لیے تفریح سے زیادہ ناگزیر ضرورت بن کر رہ گیا تھا۔

ذولن کی چھت کے نیچے لیے جانے والے سانسوں کی آواز بھی اس سے پوشیدہ نہیں رہتی تھی اس لیے اندر کی ٹن گن رکھنے کے لیے ضروری تھا کہ اس بھیڑ میں ہمارا بھی کوئی ہمدرد اور ہم نوا ہو۔ یہ ہماری بدقسمتی تھی کہ ذولن اپنے گرد و پیش میں غیر ضروری طور پر کسی مرد کا وجود پسند نہیں کرتا تھا۔ حویلی سے باہر ہونے والے منظم زیر زمین جرائم کا شعبہ اس نے شاطر اور گھاگ مجرموں کو سونپا ہوا تھا لیکن حویلی میں نفری کے اعتبار سے عورتوں اور لڑکیوں کا ہی غلبہ تھا پھر اس سے بڑھ کر چینیوں کے ہجوم میں انگریزی جاننے والوں کی تعداد برائے نام تھی۔ اس حوالے سے جس شوائے سر فہرست تھی۔ پھر ایرانی نژاد حسینہ کا نام سامنے آیا جو ذولن کی حویلی کے چکروں میں واقعی چوسنگین بن کر رہ گیا تھا اور خال خال ہی نظر آتا تھا۔ نمبر ایک اور آخری نام بخاری نژاد سارا کا تھا جو اس وقت غزالہ پر جھپٹی تھی۔

شوائے اپنا شباب ڈھل جانے کے بعد آزاد تھی لیکن سارا کو بدستور ذولن کی پسندیدگی حاصل تھی۔ اس کا مسئلہ یہ تھا کہ وہ آزاد منش معاشرے سے تعلق رکھتی تھی۔ عمر اور جسم و جمال کے اعتبار سے بھی اس کے جذبے بہت منہ زور اور توجہ طلب تھے جب کہ ذولن بے چارے کی نظروں میں کم و بیش تمن درجن حسین و جمیل لڑکیاں پسند کے اس مرتبے پر فائز تھیں اور اس کے لیے مستقل طور پر کسی ایک کی تابعداری میں لگے رہنا ممکن نہیں تھا جس کے نتیجے میں سارا گھٹن اور محرومی کا شکار رہتی تھی۔

میں نے اپنی ضرورت کے تحت سارا پر ڈورے ڈالنے کی کوشش کی تو اسے گویا اس کی دلی مراد مل گئی اور وہ میری توقع کے قطعی برعکس کسی پکے ہوئے پھل کی طرح کسی بھی لمحے ڈال سے ٹوٹ کر میری جھولی میں گرنے کے لیے پوری طرح آمادہ و تیار ہو گئی اگر ذولن اور اس کی حویلی میں پھیلے ہوئے جاسوسی کے پُراسرار نظام کا خوف نہ ہوتا تو بات شاید بہت آگے بڑھ چکی ہوتی۔

وہ میری وقتی مجبوریاں تھیں جنہیں سلطان شاہ سمجھ سکتا تھا اور نہ غزالہ۔ حقیقت یہ تھی کہ میں دل و جان سے غزالہ کا شیدائی تھا۔ وہ میرے برسوں کے خوابوں کی تعبیر تھی۔ ہم دونوں جلد از جلد ایک دوسرے کے ہو جانا چاہتے تھے لیکن مکاؤ میں نہیں، جہاں بیویاں اور محبوبائیں کو جوئے میں داؤ پر لگانے کی روایت کسی نہ کسی حد تک موجود تھی۔ ہم واپس لوٹ کر پاکستان میں اس مقدس بندھن کا آغاز کرنا چاہتے تھے لیکن ازلی ذولن نے ہمارے لیے انتخاب کی کوئی بھی راہ چھوڑے بغیر شادی کرنے پر مجبور کر دیا تھا۔

اس کی انوکھی اور سنگین دھمکی کے مطابق میں غزالہ کو صرف اپنی بیوی بنا کر ذولن کی حویلی سے لے جا سکتا تھا۔ اس شرط سے انحراف کی صورت میں غزالہ عمر بھر کے لیے ذولن کی قیدی بن جاتی اور حویلی ہی کے در و دیوار میں اس کے بالوں میں چاندی کے تار اترنے شروع ہو جاتے۔ ذولن کی اس حرکت کی وجہ سے میرا اور غزالہ کا تعلق ہر ایک کے علم میں آچکا تھا۔

میں لاکھ غزالہ سے وفاداری کا دم بھرتا رہتا لیکن سارا کی کچھ اپنی توقعات تھیں جن کی حوصلہ افزائی میں میرا دخل تھا اور دو لڑکیوں کی رقابت کا لرزہ خیز نتیجہ سامنے آنے ہی والا تھا۔

سارا کے غزالہ تک پہنچنے سے پہلے ہی میرے ذہن میں حالات و واقعات کی وہ فلم ایک سیکنڈ کے ہزارویں حصے میں چل گئی تھی۔ میں مجبوراً اپنی جگہ کھڑا سارا کو دیکھتا رہا۔

رہا ذولن، تو وہ اس وقت بالکل ہی بدلا ہوا شخص نظر آرہا تھا اپنے دبدبے اور جلال کو بھول کر وہ کسی تجربہ زدہ اور عام سے تماشائی کی طرح ان دونوں کی طرف دیکھ رہا تھا۔

غزالہ اپنے پیچھے آنے والی اس ناگہانی مصیبت سے بے خبر مکاؤ کے گورنر کی طرف سے آنے والا ہیروں کا ہار جیتنے کے بعد اس کے حق دار کی تلاش میں تھی۔

سارا نے اچانک ہی دونوں ہاتھوں سے دبوچ کر غزالہ کو پیچھے کی طرف گھسیٹا۔ غزالہ کے حلق سے اضطراری طور پر ایک سریلی چیخ بلند ہو گئی۔

اس وقت تک وہاں موجود ہر لڑکی اور ہر عورت کی نگاہیں ہار کے ہیروں سے پھوٹنے والی طلسماتی کرنوں کے سحر میں گرفتار تھیں۔ غزالہ کی چیخ کے ساتھ ہی ان میں بھی ہلچل سی پیدا ہو گئی۔

”تم جھوٹی اور مکار ہو!“ سارا نے نفرت اور غصے کے ساتھ چیختے ہوئے وہ ہار غزالہ کے ہاتھ سے چھین لیا۔

غزالہ نے سرد اور تحقیر آمیز نظروں سے اسے گھورا پھر اس کی داہنی ٹانگ تیزی سے حرکت میں آئی اور سارا چیختی ہوئی قالین پر ڈھیر ہو گئی۔ ذولن کا چہرہ خوشی سے کھل اٹھا تھا۔

”مجھ سے ہوش میں رہ کر بات کرو سفید کتیا!“ غزالہ نے اس سے دو قدم دور ہٹتے ہوئے کہا۔ اور کوئی آواز بھی اس کی نگاہوں کی

طرح سرد اور ذلت آمیز تھی۔
سارا آندھی اور طوفان بن کر آئی تھی لیکن غزالہ کے ایک ہی جوابی وار کے نتیجے میں اس کا غصہ جھاگ کی طرح بیٹھ گیا اور وہ قالین سے اٹھنے کی کوشش کرتے ہوئے رندھی ہوئی آواز میں بولی۔ "تم نے تحفے میں آئے ہوئے تمام زیورات میری ملکیت میں دے دیے تھے اب تم ان کو کس اختیار کے تحت بانٹ رہی ہو؟"
"یہ مجھ سے نہیں' ڈون سے پوچھو!" غزالہ نے ہاتھ اٹھا کر ڈون کی طرف اشارہ کیا۔
وہ مکالمات انگریزی میں ہو رہے تھے اور ڈون کے بیشتر ملازمین کے لیے ناقابلِ فہم تھے لیکن صورتِ حال ان کے لیے بہت زیادہ دلچسپ بلکہ بہت سنسنی خیز تھی اس لیے وہ بھی ان دونوں کے قریب سمٹ آئی تھیں۔
ڈون زور زور سے ہنسنے لگا۔ سارا مجروح نظروں سے اس کی طرف دیکھ رہی تھی۔ جب ڈون کی ہنسی کا زور ذرا کم ہوا تو وہ بولا۔
"ہاں' ان دونوں نے مجھے اپنے وعدے کے مطابق بتایا تھا۔ ای ایم ڈیلی اب بھی تمہاری ہے لیکن زیورات بہت زیادہ آ گئے ہیں۔ ان پر دوسروں کا بھی حق ہے۔ غزالہ خاص خاص زیورات تمہارے لیے جمع کرتی جا رہی ہے' وہ سب تم کو ملیں گے۔"
سارا دوبارہ اپنے قدموں پر اٹھ کھڑی ہوئی تھی۔ وہ بولی تو اس کی آواز سے گہری مایوسی مترشح تھی۔ "مجھے معلوم ہے کہ مجھے حقیر اور بے وقعت زیورات ملیں گے کیوں کہ میں نے اس کی خوشامد نہیں کی تھی۔ دیکھا جائے تو ہزا یکسی لینسی کی طرف سے آنے والا یہ جڑاؤ ہار مجھے ملنا چاہیے تھا اس کے آگے سب کچھ ہیچ ہو گا لیکن یہ بھی دوسروں کی ملکیت بننے والا تھا۔"
"تم اداس ہو کر بالکل پرستہ دیانا نظر آنے لگتی ہو۔" ڈون اس کی حسرت اور اداسی سے محظوظ ہو رہا تھا۔ یہ ہار ہی نہیں بلکہ پورا سیٹ ہے۔ ہار کے ساتھ کے دوسرے زیورات ڈبے میں ہیں جو سائی شو کے ہاتھ میں ہے۔ سائی شو کو پہلے ہی ایک تحفہ مل چکا ہے اس لیے وہ بھی بڑی حسرت سے اس سیٹ کو دیکھ رہی ہے۔ تم کو یہ اتنا ہی پسند ہے تو تم لے لو اور یہاں میرے قریب آ کر بیٹھو!" ڈون نے اپنے پہلو میں ہاتھ مارتے ہوئے کہا۔
زیورات عورت کی کتنی بڑی کمزوری ہوتے ہیں' اس کا اندازہ اس وقت بخوبی کیا جا سکتا تھا۔ سارا کی آنکھوں میں خوشی کے آنسو ابھر آئے' اس کے ہونٹوں کے گوشے بری طرح کپکپا رہے تھے معلوم ہی نہیں ہو رہا تھا کہ وہ روتے روتے ہنس رہی تھی یا ہنستے ہنستے رونا چاہ رہی تھی۔ اس نے ہیروں کے جھلملاتے ہوئے ہار کو اپنے سینے سے لگا کر بھینچ لیا تھا پھر اس کے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی آواز برآمد ہوئی۔ "ڈون! تم واقعی گریٹ ہو۔"
سارا نے پلٹ کر سائی شو نامی لڑکی کے ہاتھ سے ہیروں کے سیٹ کا ڈبا لے لیا جس میں آویزوں' کنگنوں اور انگوٹھی کے ساتھ

بروچ بھی دمک رہا تھا۔ مکمل سیٹ اپنی تحویل میں لینے کے بعد وہ ڈون کے قریب گئی اور بیٹھا جیٹ اس کے کئی بوسے لینے کے بعد اس کے زانو سے جڑ کر بیٹھ گئی۔
"لیکن یہ یاد رکھنا کہ اب تمہیں کسی اور تحفے پر جھپٹنے کی اجازت نہیں ہو گی۔" اس وقت ڈون' سارا پر فریفتہ ہوتا ہوا نظر آ رہا تھا۔ "تمہیں انتخاب کا موقع ملا ہے لیکن دوسروں کو غزالہ اپنی مرضی سے منتخب کر رہی ہے۔ میں نے اس کھیل کا اصول یہ بنایا ہے کہ پہلے ہر ایک کو ایک ایک تحفہ ملے گا اس کے بعد نیا کھیل ہو گا۔"
اس وقت ہیروں کے سیٹ یا ڈون کے قرب کی وجہ سے سارا ہر ایک کی رشک آمیز نگاہوں کا مرکز بن گئی تھی اور اس کی وہ عزت افزائی غزالہ کو گوارا نہیں تھی اس لیے اس نے فوراً ہی اگلا پیکٹ لے لیا جس کا اندراج ہو چکا تھا۔ ساری نگاہیں ایک مرتبہ پھر غزالہ پر جم گئیں۔
ڈون مسلسل شراب پیے جا رہا تھا پھر اسے سارا ایک بیک اپنی پسندیدہ شہزادی کے روپ میں نظر آنے لگی تھی اس لیے جلد ہی وہ تحائف کی تقسیم سے اکتا گیا۔
اس نے روانگی کا ارادہ کیا تو میں نے بھی تھکان کا عذر پیش کر دیا ورنہ ہم گھنٹوں اسی چکر میں الجھے رہتے۔
ڈون نے ہمارا کام اپنے میر منشی کو سونپ دیا اور ہمیں بتایا کہ ہر ایک کی باری آ جانے کے بعد فہرست مکمل کر کے تمام تحائف ایک جگہ ڈھیر کر دیے جاتے تھے۔ میر منشی کے اشارے پر حملے کا آغاز ہوتا اور اس ڈھیر میں سے جو چیز جس کے ہاتھ لگتی اسی کی ملکیت ہو جاتی۔
اس دوران میں غزالہ نے سارا کے لیے صرف چار پیکٹ الگ کیے تھے جو سائی شو ہی اٹھا کر کہیں لے گئی۔ بیش قیمت سیٹ والا ڈبا سارا نے اپنے ہی قبضے میں رکھا تھا۔
ڈون سارا کے ساتھ کھڑا ہوا پھر اس نے اچانک ہی سارا کی کمر میں ہاتھ ڈال کر اسے لمحہ بھر کے لیے زمین سے قدرے اوپر اٹھایا' سارا ہاتھ پیر مارتی اور احتجاج کرتی ہی رہ گئی لیکن ڈون نے نہایت پھرتی کے ساتھ اسے اپنے داہنے کندھے پر لادا اور بائیں ہاتھ سے اس کی پشت سہلاتا ہوا' نکاسی کے راستے کی طرف بڑھتا چلا گیا۔ ہم دونوں بھی لوگوں کو ہاتھ لہرا کر ڈون کے پیچھے چل دیے۔ سلطان شاہ کو شاید وہ تماشا دلچسپ معلوم ہو رہا تھا اس لیے وہ وہیں رک گیا۔ ہم لوگ اپنے اپنے ٹھکانوں سے بخوبی واقف ہو چکے تھے اس لیے عارضی طور پر ایک دوسرے سے الگ ہو جانے میں کوئی اندیشہ نہیں تھا۔
سارا خوبصورت اور سبک اندام ہونے کے ساتھ ہی کشیدہ قامت بھی تھی۔ اس کے متناسب سراپا کے ہر عضو سے بھرپور صحت مندی جھلکتی تھی لیکن ڈون اسے ذرا بھی لڑکھڑاہٹ کے بغیر

یوں اٹھانے لیے جا رہا تھا جیسے سارا پھولوں سے بھی ہلکی ہو۔ سارا کا چہرہ اور اوپری دھڑ ڈون کی پشت پر جھول رہا تھا۔ وہ رہ رہ کر یوں تڑپنے لگتی تھی جیسے موج میں آیا ہوا ڈون اپنی سبک خرامی کے دوران میں بھی اسے گدگدیاں کرتا جا رہا ہو۔ ڈون کے ایک راہداری میں مڑنے سے پہلے اس نے ایک دو بار غزالہ کو منہ چڑانے کی بھی کوشش کی لیکن غزالہ کن انکھیوں سے اس کی ایک ایک حرکت دیکھنے کے باوجود براہ راست اس کی طرف متوجہ نہیں تھی اس لیے غزالہ کا تمام زور شغل چند بڑبڑاہٹوں تک ہی محدود رہا اور ہم اپنے سُبّاش محل کی طرف ہو لیے۔

"تم نے دیکھا کہ سارا کس قدر خبطی اور کمینی عورت ہے۔" چند قدم دور نکلنے کے بعد غزالہ کو اپنے دل کا غبار نکالنے کا موقع ملا تو میں بوکھلا گیا۔ ہماری آوازیں کہیں نہ کہیں یقینی طور پر ریکارڈ کی جا رہی تھیں اور ایسے تبصروں کے نتیجے میں ہم دشواریوں میں گھر سکتے تھے۔

"تم فکر مت کرو۔" وہ میری پریشانی فوراً ہی بھانپ گئی۔ "ڈون بہت منظم ہے۔ وہ ان احمقانہ باتوں کا برا نہیں مانے گا۔ سارا نے مجھ پر حملہ کر کے خود ہی میری زبان کھلوائی ہے۔ میں اس سے کیے ہوئے وعدے پر قائم رہنے کا مصمم ارادہ رکھتی تھی لیکن ڈون نے خود ہی دوسروں کی دلجوئی کے لیے متبادل تجویز پیش کی اور میں مجبور ہو گئی۔"

"اب اس ناخوشگوار واقعے کو بھول جانے کی کوشش کرو!" میں نے اسے پچکار کر کہا۔

"کوشش کر رہی ہوں لیکن تم نے دیکھا ہو گا کہ ڈون کے کندھے پر جھولتے ہوئے وہ خوشی سے کیسے بے قابو ہوئی جا رہی تھی۔ ایک طرف وہ مجھ سے والہانہ محبت کی دعوے دار ہے اور دوسری طرف وہ ڈون پر مری جا رہی ہے۔ وہ بار بار مجھے منہ چڑانے کی کوشش کر رہی تھی۔ میں نے بمشکل اسے نظر انداز کیا ہے۔"

"میں دیکھ رہا تھا۔ تم نے اس کے منہ نہ لگ کر بہت اچھا کیا۔ تم دونوں کے مقابلے کا دوسرا راؤنڈ شروع ہو جاتا تو ڈون کا موڈ بہت خراب ہو جاتا۔ وہ اپنے عزیز ترین دوست کے قتل کے صدمے کو بھلانے کی سر توڑ کوششیں کر رہا ہے اور شاید اسی لیے آج بہت زیادہ چلبلا رہا تھا۔"

"میں تو بے چارے نمبی کا ذکر بھول ہی گئی۔" غزالہ چونک کر بولی۔ "ہم لوگ تھک ہار کر سارا دن سوتے رہے۔ تمہیں اس کا کچھ پتا چلا کہ اب اس کی لاش کہاں ہے؟"

"ہم سوتے رہے لیکن سلطان شاہ کی اوٹی ٹنگ کی طرح سارا دن حویلی میں چکراتا رہا۔ اس سے معلوم ہوا ہے کہ ڈون نے اپنے گاؤں کے معززین کے سامنے اپنے بچپن کے دوست کی لاش پر قسم کھائی ہے کہ وہ اس کے قاتل کو پاتال میں بھی زندہ نہیں چھوڑے گا۔"

غزالہ نے گھبرائی ہوئی نظروں سے میری طرف دیکھا اور میں نے لمحہ بھر کی پُرسکون مسکراہٹ کے بعد اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا۔ "نمبی کاڈو کی لاش بچپن اور جوانی کے تو آبادیاتی پہ چھوں میں لپیٹ کر ان ہی معززین کے حوالے کر دی گئی تھی اور وہ دن ڈھلنے سے پہلے سٹین ذیپ کے راستے نشلائی کے اس مضافاتی قصبے کی طرف روانہ ہو گئے جہاں ڈون اور نمبی کاڈو نے ایک ساتھ اپنا بچپن گزارا تھا۔"

"لیکن ڈون کے گاؤں کے معززین مکاؤ میں کہاں سے آ گئے؟" غزالہ نے پوچھا۔

"ڈون اپنے لوگوں کے لیے بہت نرم دل اور مہربان انسان ہے۔ مکاؤ میں اس کے ناقابل شکست رُتبے کی وجہ سے اس کے قصبے کے بہت سے معززین اور نوجوان وہاں سے ہجرت کر کے مکاؤ میں آ بسے ہیں۔ ان کے خاندانی مسائل اور تنازعات میں ڈون کے فیصلے حرفِ آخر کا درجہ رکھتے ہیں۔ ان میں نمبی کاڈو کے کچھ قریبی رشتے دار بھی ہیں۔ اس کے سفاکانہ قتل کی خبر سنتے ہی وہ سب ڈون کی حویلی میں جمع ہو گئے تھے۔"

"ڈون اپنے لوگوں میں زمینی خدا کا درجہ رکھتا ہے۔" غزالہ نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "اس دور میں تصور ہی محال ہے کہ کسی فرد واحد کو طاقت اور اقتدار کے ساتھ ہی اپنے لوگوں میں اس قدر عزت و احترام حاصل ہو۔ عام طور پر طاقت ور اور مقتدر کے خلاف نفرت کے جذبات ہی پائے جاتے ہیں۔"

"دیکھنا یہ ہوتا ہے کہ طاقت اور اقتدار کس کے ہاتھ میں ہے۔" میں نے پُرخیال لہجے میں کہا۔ "ہلاکو کے ہاتھوں میں طاقت ایک ننگی گالی بن گئی تھی لیکن صلاح الدین ایوبی نے طاقت کے استعمال کو ایک نیا رخ دیا تھا۔ مکاؤ میں سب جانتے ہیں کہ ڈون کیا ہے اور کیا کرتا ہے لیکن میرا اندازہ ہے کہ وہاں اس کے کٹر حاسدوں کے علاوہ مکاؤ کا ہر شہری اپنے دل کی گہرائیوں سے ڈون کی عزت کرتا ہے۔"

"میرے لیے یہ تجربہ حیرت انگیز بلکہ ناقابل یقین ہے۔" غزالہ بولی۔

"ڈون کی اعلیٰ ظرفی اور مقبولیت کا سبب جاننے کے لیے ہماری ہی مثال کافی ہے۔" میں نے ڈون کی شیشی مسند والے ویران کمرے سے گزرتے ہوئے کہا۔ "ڈون چاہتا تو ہم سے کوئی بات کیے بغیر ہم دونوں کو چینی رسوم و رواج کے مطابق شادی کرنے کا حکم دے سکتا تھا لیکن یہ اس کی بے مثال رواداری تھی کہ اس نے ہمارے کسی مطالبے کے بغیر ہی بیجنگ سے ایک مسلمان قاضی بلوانے کا بندوبست کر لیا۔ لوگ عام طور پر ایسی چھوٹی چھوٹی باتوں کو کوئی اہمیت نہیں دیتے لیکن درحقیقت یہی چھوٹی چھوٹی باتیں کسی بھی آدمی کو بڑا بناتی ہیں۔"

ہم دونوں باتیں کرتے ہوئے سُبّاش محل کی نشست گاہ میں

داخل ہوئے تو سلطان شاہ ہم سے پہلے وہاں صوفے پر پاؤں پسارے دراز تھا۔

"تمہیں تو ہم نے میر فشی کے تماشے میں چھوڑا تھا تم ہم سے پہلے یہاں کیسے پہنچ گئے؟" اس پر نگاہ پڑتے ہی غزالہ نے چونک کر پوچھا۔

"یہاں تک آنے کے کئی راستے ہیں۔" وہ نیم وا آنکھوں کے ساتھ مسکراتے ہوئے بولا۔ "اس وقت توشک کے ہال کے چکر میں سب لوگ اسی ایک ہال میں گھسے ہوئے ہیں اور حویلی ویران پڑی ہوئی ہے۔ میں کسی روک ٹوک کے بغیر شارٹ کٹ کے ذریعے یہاں آگیا۔"

"ہمارا تو خیال تھا کہ تم نائف کی لوٹ مار کا تماشا دیکھنے کے لیے وہاں رک گئے ہو۔"

"کباب میں ہڈی بننے کو دل چاہ رہا تھا اس لیے ادھر چلا آیا ورنہ باہر کا موسم بھی بہت حسین ہے۔" اس نے مجھے آنکھ مار کر لوفرانہ انداز میں کہا۔

"تو باہر ہی چلے جاتے۔" غزالہ جل کر بولی۔ "شاید موسم سے شرابی ہوئی کوئی چینی لڑکی تمہارے گلے میں بانہیں ڈال کر ناچنا شروع کر دیتی اور تمہارا مقدر کھل جاتا۔"

"میرا مقدر واقعی ہلکی پھلکی باتوں سے نہیں کھل سکتا۔ اس کے لیے ضرب شدید ضروری ہے۔" اس نے اپنی پیشانی کے زخم کو ہولے ہولے سہلاتے ہوئے کہا۔ "میرا مقدر کھولنے کے لیے تو یہ چوٹ بھی ناکافی رہی تھی البتہ تم دونوں کی خشمناک نگاہیں میری صحت ضرور خراب کر دیں گی۔"

"اس وقت تمہاری زبان میں خارش ہو رہی ہے۔" غزالہ نے غراتے ہوئے کہا۔ "اس لیے تم بلاوجہ باتیں بنا رہے ہو حالانکہ تم جانتے ہو کہ سارا دن آرام کرنے کے بعد تمہیں تھکنے کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔"

"یہ وہ آگ ہے جس کے بارے میں شاعر نے کہا ہے کہ بھڑکی جائے ہے، جتنی یہ بجھتی جائے ہے۔" سلطان شاہ نے صوفے پر سے سرکنے کی تیاری کرتے ہوئے کہا۔

غزالہ کے پاس سلطان شاہ کی اس چوٹ کا کوئی جواب نہیں تھا اس لیے اس نے جھنجھلا کر اپنا پرس ہی اس پر کھینچ مارا جسے سلطان شاہ نے فضا میں ہی لپک لیا۔ غزالہ روہانسی ہو کر اس کی طرف جھپٹی اور وہ صوفے سے اچھل کر پھرتی کے ساتھ میری نشست کی اوٹ میں دبک گیا۔

"ہاہا کہ ذرا تی حویلی کے اس حصے میں بلٹ پروف آئینے استعمال کیے گئے ہیں لیکن پھر بھی مار دھاڑ سے احتراز ضروری ہے۔" اس نے وہیں سے ہانک لگائی اور غزالہ شکست خوردہ انداز میں سلطان شاہ کے خالی کیے ہوئے صوفے پر گر گئی۔

"یہ بے تکی بکواس کیے جا رہا ہے اور تم خاموش بیٹھ کر اس کی حوصلہ افزائی کر رہے ہو!" غزالہ نے تنگ آ کر بھرائی ہوئی آواز میں مجھ سے شکوہ کیا۔ "اسے شرم نہیں آتی کہ کل تک یہ مجھے بہن بنائے بیٹھا تھا اور آج مجھے بلاوجہ تنگ کرنے پر تلا ہوا ہے۔ میرا دماغ سنک گیا تو ابھی اسے درست کر دوں گی۔"

"ایسے معاملات میں مجھے ملوث نہ کرو۔" میں نے سگریٹ کا ایک گہرا کش لے کر سکون کے ساتھ کہا۔ "شاید تم بھول رہی ہو کہ تمہارا نکاح ہونے کے بعد یہ بہن بھائی کے رشتے سے رضاکارانہ طور پر دست بردار ہو گیا تھا۔"

"لاحول! سلطان شاہ خوش ہو کر بولا۔ "تم نے بہت اچھا نکتہ یاد دلایا۔ میں تو ابھی شرم سے پانی پانی ہونے والا تھا۔"

"میری طرف سے تم بھاڑ میں جاؤ!" غزالہ جھنجھلا کر اٹھی اور تیزی کے ساتھ خوابگاہ والی سپاٹ دیوار کی طرف بڑھتی چلی گئی اس کا وہ رویہ سلطان شاہ کے لیے شاید قطعی غیر متوقع تھا کیونکہ وہ بوکھلا کر اپنی کمین گاہ سے نکلا اور خوشامدانہ انداز میں معافیاں مانگتے ہوئے غزالہ کے پیچھے دوڑا لیکن وہ سنی ان سنی کر کے خوابگاہ میں غائب ہو گئی۔

آئینوں والا حصہ برابر ہوتے ہی سلطان شاہ ڈریسنگ کے سامنے پیچ کر بے چینی کے ساتھ اپنے بدن کے زاویے بدلنے لگا لیکن برابر ہونے والے آئینے نے اپنی جگہ سے ذرا بھی جنبش نہیں کی۔

"واپس لوٹ آؤ!" میں نے خشک لہجے میں کہا۔ "اب مداری کی طرح ناچنے سے کچھ نہیں ہوگا۔ اس نے اندر سے دروازہ مقفل کر لیا ہوگا۔"

"وہ شاید واقعی ناراض ہو گئی۔ میں تو یونہی مذاق کر رہا تھا۔" سلطان شاہ نے کھسیاتے ہوئے انداز میں پوچھا۔

"بعض اوقات تم حد سے تجاوز کر جاتے ہو۔ اب وہ میرے لیے بھی دروازہ نہیں کھولے گی اور شاید مجھے یہ رات یہیں کسی صوفے پر گزارنی پڑے گی۔ جب کہ صبح ہماری روانگی ہے۔" میں نے اسے ملامت بھری نظروں سے گھورتے ہوئے کہا۔

"اوہ میں تو بھول ہی گیا تھا کہ صبح ہمیں روانہ ہونا ہے۔ میرا خیال ہے کہ تمہیں غزالہ سے زیادہ ان بوتلوں کی یاد ستا رہی ہے جو خوابگاہ کے وائن کیبنٹ میں بند ہیں۔"

"تم بہت شوخ ہوتے جا رہے ہو۔" میں اس کے صحیح اندازے پر بے اختیار ہنس پڑا۔

"سارا کا چوں سے کھونوں پورا ہے خانہ ہیں اٹھالا ئیں گے۔" اس نے بے پروائی سے کہا۔

"تم نے دیکھ ہی لیا تھا کہ سارا کو زون اٹھا لے گیا تھا اس

وقت ان دونوں سے رابطہ کرنا ناممکنات میں سے ہوگا۔ رہا چو سین تو وہ بے چارہ بھی کہیں بھٹک رہا ہوگا۔"

اسی لمحے فون کی گھنٹی بج اٹھی۔ اسی وقت مجھے خیال آیا کہ جب سے ہم نے ژون کی حویلی میں قدم رکھا تھا ہمارے لیے کہیں سے بھی کوئی فون کال نہیں آئی تھی۔ میں نے لپک کر ریسیور اٹھا لیا۔

"ہیلو... چیس چوں جاہ... فون!" آپریٹر کے پورے فقرے میں صرف پہلا اور آخری لفظ قابل فہم تھا۔ چینی زبان میں کی گئی نفیس نرم و نازک تقریر مجھ پر بے اثر ثابت ہوئی تھی۔

میں ریسیور اپنے کان سے لگائے کسی احمق کی طرح خاموش کھڑا رہا پھر اگلے ہی لمحے مجھے ایک خوشگوار حیرت کا سامنا کرنا پڑا کیوں کہ دوسری طرف سے ویرا کی جانی پہچانی جھنکار سنائی دی تھی۔

"اوہو... تو تم بینک مکاؤ بلکہ ژون کی حویلی میں پہنچے ہوئے ہو؟" میری آواز سن کر ویرا کی تحیر زدہ آواز ابھری۔ "میں نے تو غزالہ کے بارے میں معلومات حاصل کرنے کے خیال سے ژون کو فون کیا تھا۔ جب آپریٹر نے بتایا کہ ژون آرام خاص میں ہے تو میں نے سرسری طور پر غزالہ کے بارے میں پوچھ لیا۔ اس نے مجھے لائن ہولڈ کرنے کی ہدایت کی اور پھر اچانک ہی تم لائن پر آ گئے۔ میرا خیال تھا کہ غزالہ مکاؤ سے نکل کر کراچی آ چکی ہوگی اور تم اس کے ساتھ کسی فائیو اسٹار ہوٹل میں عیش کر رہے ہو گے!"

"ان باتوں کا جواب تو میں دیتا رہوں گا تم یہ بتاؤ کہ آپریٹر سے تمہاری گفتگو کیسے ہوئی؟ وہ تو شاید انگریزی کے دو چار سے زیادہ الفاظ ہی نہیں جانتا۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر حیرت سے پوچھا۔

ویرا کا جوابی قہقہہ بہت جاندار تھا' وہ بولی۔ "میں چینی زبان بول لیتی ہوں مجھے اس دلچسپ اور انوکھی زبان کے ستائیس ہزار سے زیادہ الفاظ یاد ہیں جنہیں میں لکھ اور پڑھ بھی سکتی ہوں۔"

"پھر تو تم آستانے کی حور معلوم ہوتی ہو۔" میں نے برا سا منہ بنا کر کہا۔

"یہ کیا بات ہوئی؟" ویرا کی آواز تحیر زدہ تھی۔

"ایک پرانا تاریخی ناول یاد آ گیا تھا... اور اب جگر تھام کر سنو کہ ژون نے ہماری بہت زیادہ مہمان نوازی اور عزت افزائی کی ہے۔ مدعا یہ ہے کہ ہماری خلوت میں کی ہوئی گفتگو کا ترجمہ سن کر اس نے ہمیں کل یہاں سے روانہ ہونے کی اجازت بھی دے دی ہے۔"

"اچھا!" ویرا کا لہجہ معنی خیز تھا جس کا مطلب تھا کہ وہ میرے الفاظ میں پنہاں پیغام کو سمجھ گئی تھی لمحہ بھر کے توقف کے بعد اس نے پوچھا "اور غزالہ کہاں ہے؟"

"وہ ہمارے ساتھ ہے اور ژون کی زبردستی کے نتیجے میں میری بیاہتا بن چکی ہے۔"

"نہیں!" ویرا کی بے ساختہ آواز ابھری۔ "ژون کو تمہاری شادی سے کیا لینا تھا؟"

"لمبی کہانی ہے۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "آؤں گا تو یہاں کی کہانیاں سنا کر تمہیں حیران کر دوں گا۔ ژون یہاں کا پکا گاڈ فادر ہے۔ مکاؤ میں پنجشیز کی گورنر کا حکم ٹل سکتا ہے لیکن ژون کا مشورہ تک قانون بن جاتا ہے۔ ویسے تم اس وقت کہاں موجود ہو؟"

"میں وقت نکال کر کراچی لوٹ آئی ہوں۔ ایک آدھ دن میں واپسی کا ارادہ تھا لیکن تم نے میرے دل میں ایسا تجسس پیدا کر دیا ہے کہ میں تم سے ملے بغیر واپس نہیں جا سکتی۔ تم کب تک لوٹ رہے ہو؟"

"کل صبح ہانگ کانگ روانگی ہے۔ وہاں سے فون کر کے اگلا پروگرام بتا دوں گا۔"

"میں تمہارے فلیٹ میں ہوں۔" اس کی آواز سپاٹ ہو گئی "ہو سکے تو ژون سے بھی میری بات کرا دینا۔ میں مدد اور تعاون کے لیے اپنے منہ بولے باپ کا شکریہ ادا کرنا چاہتی ہوں۔"

"اس وقت میرے دل میں بے شمار سوالات کلبلا رہے تھے لیکن میں اپنی زبان بند رکھنے پر مجبور تھا مجھے اندازہ تھا کہ وہ تمام گفتگو لفظ بہ لفظ ریکارڈ کی جا رہی ہوگی اور ژون کا آرام خاص کا دورانیہ ختم ہوتے ہی اس گفتگو کا ترجمہ اس تک پہنچا دیا جائے گا۔

"میں تمہارا پیغام ژون تک پہنچا دوں گا۔ ویسے کراچی کے کیا

حالات ہیں؟" میں نے کسی خبریا سراغ کی امید میں وہ سرسری سا سوال کر ڈالا۔

"سڑکوں پر جلوس نکل رہے ہیں۔" ویرا کا لہجہ استہزائیہ ہو گیا۔ "دو روز پہلے حکومت تبدیل ہوئی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ سیاسی استحکام سے تم لوگوں کو ہیضے کی بیماری لاحق ہونے لگی ہے۔" سیاست سے مجھے کبھی بھی کوئی دلچسپی نہیں رہی تھی اس لیے میں نے ویرا کے اس طنزیہ تبصرے پر کان دھرے بغیر کہا۔ "میں کل شام تک تمہیں فون کروں گا۔ اس وقت سیاست پر بات ہوگی۔"

"یہاں کی شام یا تمہاری؟" ویرا نے برجستہ سوال کیا۔

"تمہاری کیوں کہ تم لوگ یہاں سے چار گھنٹے آگے رہتے ہو۔" "غزالہ سے شادی کر کے تم سالوں آگے نکل گئے ہو۔ اپنی نئی نویلی جورو سے بات نہیں کراؤ گے؟"

"اس وقت رات کے دس بجنے والے ہیں' وہ سو چکی ہے۔" میں نے بات بناتے ہوئے کہا پھر فوری خیال کے تحت پوچھا۔ "اوہ! کراچی میں تو اس وقت رات کے دو بج رہے ہوں گے تم اب تک جاگ رہی ہو؟"

"طوطے! میں ابھی ابھی واپس آئی ہوں۔ غسل سے فارغ ہوتے ہی میں نے فون ملایا تھا۔ میں نے اپنا وقت بڑی دشواریوں میں گزارا ہے۔" مجھے اس کے لہجے سے اندازہ ہو رہا تھا کہ وہ اپنے ریسیور پر آنکھیں نکال کر غرا رہی ہوگی۔

"سوری ڈیئر!" میں نے پورے خلوص کے ساتھ کہا۔ "پھر تو تمہیں آرام کی ضرورت ہے باقی باتیں کل بھی ہو سکتی ہیں۔ میرا مقصد تم پر کوئی جبر کرنا نہیں تھا ویسے بھی تم شب بیداری میں ملکہ رکھتی ہو۔"

"میری طرح" ویرا کے دل میں بھی بہتیرے سوالات موجود رہے ہوں گے لیکن میں گفتگو کی ابتدا ہی میں اسے محتاط رہنے کا اشارہ دے چکا تھا اس لیے وہ کھل کر کوئی سوال کرنے سے قاصر تھی۔ کوئٹہ کے دشوار گزار رفتی راستے سے ایران کی سرحد میں دور تک لے جانے والے طویل صحافتی سفر اور پھر واپسی کی شدید تھکان کے بعد یک بہ یک سامنے آنے والی اس الجھن کے نتیجے میں ویرا کا چڑچڑا ہونا فطری امر تھا اس لیے میں نہایت تحمل کے ساتھ اس کی جلی کٹی باتوں کے بے ضرر سے جوابات دے کر اسے گفتگو کے اختتام تک لانے میں کامیاب ہو گیا۔

"ویرا کا فون تھا؟" سلسلہ منقطع ہوتے ہی سلطان شاہ نے حیرت سے سوال کیا۔

میں اثبات میں سر ہلا کر نیا سگریٹ سلگانے میں مصروف ہو گیا۔

"لیکن یہ نازل سے ٹپک پڑی؟ یہ تو بامبرگئی ہوئی تھی!" سلطان شاہ اپنی بے ساختہ حیرت پر قابو پانے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔ غنیمت یہ تھا کہ اس نے حیرت کے اظہار میں غیر محتاط الفاظ کا سہارا نہیں لیا تھا۔

میں نے آنکھیں نکال کر اُسے پھاڑ کھانے والے انداز میں گھورا پھر نرمی سے کہا۔ "وہ اپنے کسی کام سے گئی تھی کام پورا کر کے لوٹ آئی ہو گی۔ پتا نہیں وہ اِدھر اُدھر کیا کرتی پھرتی ہے؟"

سلطان شاہ کسی اداس بکرے کی طرح اپنا سر اوپر نیچے ہلانے لگا۔

○☆☆○

اگلی صبح سارا ناشتا لانے والیوں کے ساتھ ہمارے شبستانی محل میں آئی تو میں اسے دیکھ کر حیران رہ گیا کیوں کہ معمول کے برعکس اس کی گردن کچھ غرور انداز میں اکڑی ہوئی تھی اور اس کے پتلے پتلے گلابی ہونٹوں پر پُراسرار اور شرمیلی سی مسکان مچل رہی تھی۔

"کیا بات ہے؟ آج تم بہت خوش نظر آ رہی ہو۔" میں نے اس کی نیلی آنکھوں کی گہرائیوں میں جھانکتے ہوئے معنی خیز لہجے میں سوال کیا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ رات بھر میں تمہاری کایا کلپ ہو گئی ہے۔"

"تمہیں اندازہ نہیں کہ پچھلی رات' ڈون نے مجھے عزت کی کن بلندیوں پر پہنچایا ہے۔" وہ اتراتے ہوئے بولی۔ "وہ بھری بھیڑ میں مجھے اپنے کندھے پر لاد کر لے گیا تھا۔ یہ اس کی والہانہ پسندیدگی کی انتہا تھی۔ ڈون نے کبھی کسی لڑکی کو اس طرح کھل کر پسند نہیں کیا۔ آج میں ہر ایک کی رشک آمیز نگاہوں کا مرکز بنی ہوئی ہوں۔"

سارا جس واقعہ کو ڈون کی پسندیدگی کی انتہا قرار دے رہی تھی وہ میری نظر میں صرف ابتدا تھی۔ شراب کے نشے میں غرق ڈون کی نظریں پچھلی رات سارا کے وجود کے آئینے میں اپنی پسندیدہ شہزادی کا عکس دیکھ رہی تھیں۔ وہ سارا کو نہیں' شہزادی کو اٹھا لے گیا تھا پھر اس نے اپنی پسندیدگی کی اظہار کی انتہا اس خلوت کدے میں کی ہوگی جہاں قدم رکھتے ہی وہ آرام خاص میں جتنا ہو جاتا تھا۔ وہ سب ڈون کی حویلی کے اسرار اور استعارے تھے۔ حویلی میں چند دن گزارے بغیر کوئی اس کی تہ تک نہیں پہنچ سکتا تھا۔

"اب ڈون کہاں ہے؟" میں نے کسی ارادے کے بغیر بے ارادی میں پوچھ لیا۔

"میں یہ نہیں بتا سکتی۔" سارا نے نخوت کے ساتھ جواب دیا۔ "وہ تھوڑی دیر بعد باہر آ جائے گا۔"

میں سارا کے تیور دیکھ کر حیران رہ گیا۔ اسے قدرت نے بے پناہ حسن اور ذہانت سے نوازا تھا لیکن ڈون کی دولت اور جاہ و حشم نے اس کی عقل کو ایسا ماؤف کیا تھا کہ اس کی سوچ کے پیمانے الٹ کر رہ گئے تھے۔ اپنی پُرنور پیشانی پر بے غیرتی کی علامت تحریر کر کے وہ خود کو دوسروں سے برتر اور باعزت تصور کر رہی تھی۔ اس کے نزدیک عزت' بے عزتی اور آبرو باختگی' عزت کا نشان بن گئی تھی۔ ڈون کے اس رنگ رنگیلے حمام میں شاید سب ہی کا یہی حال تھا۔ سب لڑکیاں ایک دوسرے پر برتری حاصل کرنے کے لیے

نہیں کیا اور اس کھیل میں ذران کو اپنی شکار گاہ کے پورے نشان دیا بھرپور اعتبار حاصل تھا کہ سارا کا لاڑلا“ جونی اس کا نقصان بھی نہیں کر سکتا تھا۔

ناشتے کے لیے غزالہ تیار ہو کر خواب گاہ سے برآمد ہوئی اور سارا نے کھڑے ہو کر پُرخلوص مسکراہٹ کے ساتھ اس کا استقبال کیا تو میری کھوپڑی چکرا کر رہ گئی۔ پچھلی رات والے واقعے کے بعد مجھے اندیشہ تھا کہ ان دونوں کا سامنا ہوتے ہی ”ایک بار پھر ہنگامہ شروع ہو جائے گا۔

میں نے واضح طور پر محسوس کیا کہ سارا کے اس غیر متوقع رویے پر غزالہ بھی حیران ہوئے بغیر نہ رہ سکی۔

غزالہ قریب آئی تو سارا نے اسے اپنی بانہوں میں لے لیا اور خوش دلی کے ساتھ بولی۔ ”آج میں بہت خوش ہوں۔ میں نے تمہیں خلوصِ دل سے معاف کر دیا ہے۔“

”مجھے یقین نہیں آ رہا کہ تم اتنی فراخ دل بھی ہو سکتی ہو!“ غزالہ نے حیرت سے کہا۔ ”پچھلی رات تو تم کسی جنگلی بلی کی طرح مجھ پر حملہ آور ہوئی تھیں۔ وہ تمہاری اصلیت تھی یا یہ تمہارا اصلی روپ ہے؟“

”تم جو چاہو کہہ لو۔ میں تمہیں معاف کر چکی ہوں۔“ اس نے غزالہ کے بدن سے اپنی گرفت ختم کرتے ہوئے کہا۔ ”ذران نے مجھے مشرقی عورتوں کی ذہنیت اچھی طرح سمجھا دی ہے۔ اس کے بعد میں تمہیں قابلِ معافی سمجھتی ہوں۔“ اس کے لب و لہجے میں طنز و تضحیک کے بجائے عالمانہ سادگی نمایاں تھی۔

ناشتے کے دوران میں ”ہم شیروں نے لاکھ کریدنا چاہا کہ ذران نے اسے کیسی پٹی پڑھائی تھی جس کے نتیجے میں وہ غزالہ کی ہر خطا کو معاف کرنے پر تل گئی تھی لیکن سارا نے ایک لفظ تک اگل کر نہیں دیا۔

آخر میں اس نے یہ ضرور کہا۔ ”لڑائی اس سے ہوتی ہے جس کے ساتھ رہنا بسنا ہو۔ تم لوگ یہاں چند گھنٹوں کے مہمان ہو اس کے بعد لاکھوں انسانوں کے ہجوم میں کھو جاؤ گے۔ ہو سکتا ہے کہ عمر بھر تم سے دوسری ملاقات ہی نہ ہو سکے۔ ایسے بے نام رشتوں اور ملاقاتوں سے روٹھنا اور لڑنا فضول ہوتا ہے۔“

پھر ذران بھی وہیں آ پہنچا۔ وہ حسبِ معمول تر و تازہ نظر آ رہا تھا۔

”رات تمہارے لیے ویرا کا فون آیا تھا۔“ میں نے اسے خیر مقدم کہنے کے بعد بات شروع کرنی چاہی لیکن اس نے ہاتھ اٹھا کر میری گفتگو کا سلسلہ ہی منقطع کر دیا۔

”میں تم دونوں کی گفتگو کا سب سن چکا ہوں۔ غزالہ کی تلاش کے معاملے میں ویرا نے مجھ سے بہت بے اعتنائی برتی ہے۔ میں اس سے بات کر کے اپنا خون نہیں کھولانا چاہتا۔ دوبارہ وہ فون کرنے کی کوشش کرے تو تم ہی اس سے بات کر لو گے۔ میرا یہ پیغام ضرور اس تک پہنچا دینا کہ خود ساختہ رشتے بہت نازک ہوتے ہیں اور ذرا سی ٹھیس لگنے سے ٹوٹ جاتے ہیں۔ میں نے منہ بولا باپ بن کر اس کا چہرا اٹھایا لیکن برا وقت پڑنے پر وہ میری بیٹی کا کردار ادا نہیں کر سکی۔“

”بہت بہتر!“ میں نے سر جھکا کر کہا۔ اس وقت ویرا کی مدافعت میں کہا ہوا کوئی بھی لفظ ذران کو برہم کر سکتا تھا۔

”تم چاہو تو میں تمہیں زمین کے راستے ایک نئی گاڑی ہانگ کانگ بھجوائے دیتا ہوں۔“ کچھ دیر تک اِدھر اُدھر کی باتیں کرنے کے بعد ذران نے کہا۔ ”جب تک وہاں رہو گاڑی اپنے تصرف میں رکھنا۔ تمہاری روانگی کے بعد ڈرائیور گاڑی واپس مکاؤ لے آئے گا۔ اس طرح تمہیں بہت آرام رہے گا۔“

”اس عزت افزائی کے لیے ہم تمہارے ممنون ہیں لیکن اس زحمت کی قطعی ضرورت نہیں ہے۔ ہم ہانگ کانگ سے جلد از جلد واپس پاکستان جانا چاہیں گے۔“

”کیوں کہ ویرا تمہاری منتظر ہے۔“ ذران نے زور سے ہنس کر کہا۔ غزالہ نے ہنسی میں اس کا ساتھ دیا تھا۔

”ویرا نہیں، کچھ اور کام ہیں جنہیں زیادہ دنوں تک پس پشت نہیں ڈالا جا سکتا۔ ویسے بھی ہانگ کانگ میں کنکریٹ کی عمارتوں، اسٹیل اور شیشوں کے سوا کیا رکھا ہے؟ اس سے بہتر تو مکاؤ کی سرزمین ہے۔“

ذران نے تو پہلی میں اپنے چیدہ چیدہ گرگوں کا ایک اجلاس طلب کیا ہوا تھا جس میں پچھلی رات کی کارکردگی کا جائزہ لینے کے ساتھ ہی نمبی کاؤ کے اصل قاتل کی تلاش کی منصوبہ بندی کی جانی تھی اس لیے ذران نے نہایت گرمجوشی کے ساتھ ہمیں فوراً فوراً الوداع کہا اور شبنش محل سے نکلتا چلا گیا۔

اس کے چلے جانے کے بعد سارا نے اپنے ہینڈ بیگ میں سے غزالہ کی سفری دستاویزات نکال کر میرے حوالے کر دیں۔

ویرا کے ایما پر شری مان سنگھ نے غزالہ کی واپسی کے لیے جو کوششیں کی تھیں، ان کے نتیجے میں انڈین سیکرٹ سروس کا ایک کارندہ، غزالہ کے ساتھ مسٹر اور مسز بنا کی حیثیت سے سفر کرتا ہوا نئی دہلی سے ہانگ کانگ پہنچا تھا لیکن ہانگ کانگ کی بحری پولیس کے ہاتھوں غزالہ کی گرفتاری کے بعد وہ غزالہ کی سفری دستاویزات سمیت روپوش ہو گیا تھا جس کے نتیجے میں ہانگ کانگ میں غزالہ کی موجودگی غیر قانونی ہو گئی تھی۔

اس میں کوئی شبہ نہیں کہ اس معاملے کی پیچیدگیوں کی وجہ سے ذران کو غزالہ کی رہائی کے لیے بہت زیادہ پاپڑ بیلنے پڑے لیکن یہ ذران کا اثر و رسوخ ہی تھا جس کے نتیجے میں غزالہ کو ہانگ کانگ کی سخت گیر پولیس کے شکنجے سے رہائی مل سکی تھی۔ اس معاملے میں ذران کا ہاتھ نہ ہوتا تو غزالہ کو طویل قید کی سزا ہو سکتی تھی۔

ان دنوں سارتھ جاکتا مارننگ پوسٹ میں پاکستان سے آنے والے ان بدنصیب نارکیپ رطب کی کہانیاں روز شائع ہو رہی تھیں جو کوریا، تائیوان، ملائیشیا اور فلپائن میں بھاری منافع والی

...کے محدود ہو جانے میں اس کے پسندیدہ مشاغل کا نمایاں
تھا۔ اب ... شراب میں غسل کرکے حسین و جمیل لڑکیوں میں گھرے
... زندگی کی معراج تصور کرتا تھا۔ شاید یہی وجہ تھی کہ وہ میری
... کی شناخت سے بے بہرہ لاعلم تھا۔

... کے ساتھ میری کھلی جنگ پاکستان میں ہوئی یا پھر یورپ کے
... ان علاقوں میں ٹی کے درمیانے درجے کے لوگ بھی
... نام کو ہوّا سمجھتے تھے۔ صرف میرا نام ہی ان کے کان کھڑے
... کے لیے کافی ہوتا تھا لیکن ژوان کا معاملہ مختلف تھا۔ جب
... نے میرے نام کے حوالے سے اس سے بات کی تو مجھے خوف
تھا کہ میرا نام سنتے ہی ژوان چینی سے اکڑ جائے گا لیکن اس کا کوئی
... عمل سامنے نہ آنے پر مجھے یقین ہو گیا تھا کہ ژوان کے معاملے
... میرا نام کسی دشواری کا سبب نہیں بنے گا اور یہی ہوا بھی تھا۔
... غزالہ کو حاصل کرکے مکاؤ سے بخیر و خوبی واپس لوٹ رہا تھا۔
... میں ٹیبی کاؤ جیسا خطرناک بین الاقوامی مجرم جہنم واصل
ہو چکا تھا اور خوبی کی بات یہ تھی کہ اس پوری مہم میں ٹی کا نام
سامنے نہیں آیا تھا۔ پوری کہانی ژوان، دیرا اور میری ذات تک
محدود تھی۔ میں دیرا کا دوست تھا اور ژوان دیرا کا منہ بولا باپ۔ ان
... رشتوں نے غزالہ کی بازیابی میں کلیدی بلکہ تمام تر کردار ادا
کیا تھا۔

بات اگر صرف غزالہ کی بازیابی تک محدود رہتی تو وہ قصہ وہیں
... ہو جاتا اور ژوان کو ہانگ کانگ کے فرشتوں کو بھی علم نہ ہو پاتا کہ وہ
... ٹی کے کسی بدترین حریف کا آلہ کار بن گیا تھا۔ اگر
... ٹیبی کاؤ میری موجودگی کے دوران ہی مکاؤ آنے کا فیصلہ
... ژوان نے اس کے اعزاز میں منعقد کی جانے والی تقریب
... اور غزالہ کی شادی کا اعلان کرکے انہیں نمایاں کرنے کا
... فیصلہ نہ کیا ہوتا تو میرا منصوبہ کسی خون خرابے اور ہنگامے کی
... تکمیل کو پہنچ گیا ہوتا۔

... حالات و واقعات پر کسی کا اختیار نہیں ہوتا۔ ٹیبی کاؤ
... بچانے اور ژوان کو میرے خلاف ورغلانے سے پہلے ہی سلطان
شاہ کے مہلک وار کا نشانہ بن گیا۔ یہ ہماری خوش قسمتی تھی کہ ہم بلا
تاخیر مکاؤ سے روانہ ہو رہے تھے اس وقت تک ٹیبی کاؤ کے قتل کی
خبر مافیا کے اعلیٰ حلقوں میں نہیں پھیلی تھی۔ ٹیبی کاؤ کے قتل
کی خبر مافیا کے حلقوں کی صفوں میں کھلبلی مچا دیتی اور پھر مکاؤ ان کی
تحقیقات کا مرکز بن جاتا۔ ان حالات میں میرا نام پوشیدہ رہنے کے
امکانات نہ ہونے کے برابر ہوتے اور وہیں سے مشکلات کا آغاز ہو
جاتا۔

سارا نے ہمیں گاڑی کے ذریعے ہیلی پیڈ تک لے جانے کی
پیشکش کی جسے شکریے کے ساتھ ٹال دیا گیا کیونکہ ہم تینوں ہی
ژوان کی حویلی سے باہر کی کھلی فضا میں چہل قدمی سے لطف اندوز
ہونے کے موڈ میں تھے۔

سارا نے بتایا کہ وہ ہمارے ساتھ ہانگ کانگ تک جانے کی
تاکہ ہمیں امیگریشن وغیرہ کے کسی مرحلے پر دشواری کا سامنا نہ کرنا
پڑے۔ ہمیں ہانگ کانگ پہنچانے کے بعد اسے ژوان کے ہیلی کاپٹر سے
واپس مکاؤ آجانا تھا۔ اسی وقت سارا سے معلوم ہوا کہ ژوان
کے ہیلی کاپٹروں سے آنے اور جانے والے غیر ملکی مہمان مکاؤ میں
امیگریشن کی ہر پابندی سے آزاد ہوتے تھے۔ میں فیری کے ذریعے
عام مسافر کی حیثیت سے مکاؤ آیا تھا اس لیے میں نے سارا کو یاد
دلایا کہ مکاؤ بارڈر پر میری آمد کے اندراج کے ساتھ روانگی کا
اندراج بھی ضروری تھا تو وہ ہنس پڑی۔ اس نے بتایا کہ پورے مکاؤ
کو یہ علم ہو چکا ہے کہ میں ژوان کا مہمان ہوں۔ جب اگلے دن کے
مقامی اخبارات میں ہماری روانگی کی خبریں شائع ہوں گی تو حکام خود
ہی اپنا ریکارڈ درست کرلیں گے۔ اس معاملے میں میری فکرمندی
بے سود تھی۔

دن کی چمکتی ہوئی روشنی میں ژوان کی حویلی سے ملحق سرسبز باغ
عجیب ہی بہار دکھا رہا تھا۔ گہری سبز گھاس کے ہموار میدان میں جا
بجا رنگین پھولوں کے تختے ترتیب سے بکھرے ہوئے تھے۔ متعدد مالی
پھولوں اور کیاریوں کی دیکھ بھال میں مصروف تھے۔ دور کہیں سے
مشینی لان موور چلنے کی آواز آرہی تھی۔ ان حسین مناظر سے
آگے ژوان کے چھتے ہیلی پیڈ پر وہی ہیلی کاپٹر جو ٹیبی کاؤ کو مکاؤ لایا
تھا، ہمارا منتظر تھا۔

سارا نے اپنے بیگ میں سے ایک ایرفون نکال کر کسی سے
رابطہ کیا اور چینی زبان میں چند فقروں کا تبادلہ کرنے کے بعد
ایرفون آف کرکے دوبارہ بیگ میں ڈال لیا۔ اسی کے ساتھ فضا ہیلی
کاپٹر کے انجن اور پنکھوں کے مخصوص شور سے گونج اٹھی۔ میرے
دل کی دھڑکنیں یک بیک تیز ہو گئیں۔

ہم تینوں کے دلوں میں چور تھا۔ ہم نے ژوان جیسے چالاک اور
طاقتور مجرم کو دل کھول کر بے وقوف بنایا تھا۔ اس کی آنکھوں
میں دھول جھونک کر ہم اسی کے زیرِ سایہ اس کے آدمیوں کے
خلاف قتل و غارت گری کی سازشیں کرتے رہے۔ جب تک ہم
ژوان کی حویلی میں تھے، کسی بھی لمحے بری طرح پھنس سکتے تھے
ہماری آزادی چند لمحوں کی بات تھی اور میں دل ہی دل میں دعا کر رہا
تھا کہ ان آخری لمحات پر کوئی گڑبڑ نہ ہو۔

ہیلی کاپٹر کا چینی نژاد پائلٹ، خاکی رنگ کی مکمل فلائنگ
یونیفارم میں اپنی نشست پر بیٹھا ہمارا منتظر تھا۔ اس نے سر کو خم
دیتے ہوئے ہاتھ لہرا کر ہم سب کو تعظیم دی پھر ہم چاروں ہیلی کاپٹر
کے پنکھے سے پیدا ہونے والے تیز جھکڑ میں لڑکھڑاتے ہوئے
دوسری سمت میں بڑھے اور یکے بعد دیگرے اچھل کر ہیلی کاپٹر میں
سوار ہو گئے۔ کسی خودکار نظام کے تحت دروازہ خود بخود بند ہو گیا۔

وہ ہوا باز سمیت کل چھ نشستوں والا تفریحی ہیلی کاپٹر تھا جس
میں آگے اور پیچھے ایک ایک نشست تھی۔ درمیان میں ہر کھڑکی
کے ساتھ نشستیں تھیں۔ غزالہ، سلطان شاہ کے ساتھ پچھلی نشست پر
بیٹھ گئی۔ سارا میرے ساتھ پائلٹ کے پیچھے والی نشستوں پر جم گئی

ہم نے جلدی سے حفاظتی بیلٹ باندھے' لائف جیکٹ والی جیب کا جائزہ لیا۔ پھر ہوا باز نے چینی زبان میں "ریڈی.... جیرونی گرا!" کا نعرہ لگایا اور سفید ہیلی کاپٹر کسی مست پرندے کی طرح "ایک جھٹکے کے ساتھ فضا میں اوپر بلند ہونے کے ساتھ ہی داہنی طرف جھکتا چلا گیا۔

دن کی بھرپور روشنی میں مکاؤ کا فضائی منظر بے حد حسین اور دلفریب تھا۔ اونچی نیچی پہاڑیوں کے درمیان میں' رنگ برنگی چھتوں والی عمارات مکاؤ کے باسیوں کی زندہ دلی کا منہ بولتا اشتہار تھیں۔ چکنی چپٹی' پر پیچ اور ڈھلوان سڑکوں پر تیز رفتار ٹریفک مشینی کھلونوں کی طرح رواں تھا۔ بازار بھانت بھانت اور رنگ رنگ کے مقامی اور غیر ملکی خریداروں سے بھرے ہوئے تھے۔ خاص بات یہ تھی کہ ان میں سے بیشتر کے سروں پر بڑے بڑے چھجوں والے تنکوں کے ہیٹ موجود تھے جنہیں مکاؤ کی دستکاری میں ایک قدیم روایت کا درجہ حاصل تھا۔

مکاؤ کی آبادی کا ایک چکر لگاتے ہوئے ہم نے وہ معروف ترین تجارتی گھاٹ بھی دیکھے جہاں چین سے آنے والے تاجروں کی سیکڑوں کشتیاں ساحل سے دور تک' ایک دوسرے سے جڑ کر لنگر انداز تھیں اور مزدور اپنے کندھوں پر وزنی بوریاں اور پیٹیاں لاد کر کشتیاں عبور کرتے ہوئے ساحل کی طرف دوڑ رہے تھے۔ سمندر کی متلاطم لہروں پر ڈولتی ہوئی کشتیوں کا زیر و بم ان کی رفتار پر ذرا بھی اثر انداز نہیں ہو رہا تھا۔

کشتیوں کی اسی بھیڑ بھاڑ میں جرائم کے اڈے بھی موجود تھے۔ اغوا کیے ہوئے مال دار چینیوں کو' تاوان وصول ہونے تک ان ہی کشتیوں کے صندوق نما ہولڈز میں بے دست و پا کر کے قید رکھا جاتا تھا۔ بحری قحبہ خانے اور جوا گھر چلتے تھے اور سب سے بڑھ کر یہ کہ دور دراز سے اغوا کی جانے والی حسین و جمیل لڑکیوں اور توانا لڑکوں کو لونڈیوں اور غلاموں کی طرح فروخت کیا جاتا تھا۔

سیدھے سادے سادہ لوح اور نیک لوگوں کے علاوہ' مکاؤ مجرموں اور بدمعاشوں کی جنت تھی۔ اردگرد کے ممالک اور چین کے دور دراز مقامات سے بھاگے ہوئے قاتل' چور' ڈاکو' زانی' راشی اور دیگر جرائم پیشہ افراد مکاؤ جیسی چھوٹی سی جگہ میں' پر امن بقائے باہمی کے نادر اصول پر بہ آسانی کھپ جاتے تھے اور کسی چھوٹے موٹے ظاہری کاروبار کی آڑ میں اپنی پرانی بساط دوبارہ بچھا لیتے تھے۔

بستی کا چکر لگانے کے بعد' ہیلی کاپٹر ساؤتھ چائنا سی کے ساحل کے ساتھ ساتھ پرواز کرنے لگا۔ اس بار اس کا رخ ہانگ کانگ کی جانب تھا۔ بمشکل نصف گھنٹے کی پرواز کے بعد ہانگ کانگ کے نقوش نمودار ہو گئے۔ اس وقت وہ علاقہ گہرے بادلوں سے ڈھکا ہوا تھا۔ پائلٹ نے ہانگ کانگ اور کولون کے درمیان بندرگاہ کے نیلے پانیوں پر نیچی پرواز کرتے ہوئے ہمیں وہ چھوٹے چھوٹے ٹاپو بھی دکھائے جو سمندر میں ابھرے ہوئے تھے۔ نجی کمپنیوں نے اپنی سرگرمیوں کے لیے وہ ننھے ننھے جزائر برطانوی انتظامیہ سے لیز پر لیے ہوئے تھے۔ ہیلی کاپٹر نے ہانگ کانگ کے جزیرے کا [illegible] لگایا تو اندازہ ہوا کہ ہانگ کانگ کا وہی حصہ آباد اور [illegible] جو کولون کی سمت میں واقع تھا۔ سطح سمندر سے بلند ہو[illegible] اس جزیرے نے ایک پہاڑی کی صورت اختیار کی ہوئی [illegible] پچھلا حصہ ناقابل عبور گہری ڈھلانوں اور خود رو جنگل [illegible] ہوا تھا اس طرح ہانگ کانگ کا جنوبی اور مشرقی پہاڑی [illegible] ناقابل استعمال تھا۔

آخر کار ہم کولون والے حصے میں واقع ائیرپورٹ [illegible] مخصوص حصے میں اتر گئے۔ ائیر کنٹرول کی ہدایت کے مطابق [illegible] کاپٹر سگنل پر بجتے ہوئے اس سفید دائرے میں [illegible] کے وسط میں چمکنے والے زرد بلب ... [illegible] سکتا تھا۔

انجن بند ہونے کے بعد ہم لوگ نیچے اترے تو ایک [illegible] امیگریشن کا ایک باوردی افسر ہماری طرف بڑھتا چلا آیا۔ [illegible] ہوا باز نے نہایت دوستانہ انداز میں اس کے شانے [illegible] چینی زبان میں کچھ کہا اور وہ دونوں زور زور سے ہنسنے لگے۔

اسی اثنا میں سارا نے ہم تینوں کے سفری کاغذات [illegible] افسر کی طرف بڑھا دیے۔ وہ ہمیں لے کر ایک قریبی [illegible] طرف چل پڑا۔

میں نے دیکھا کہ ہانگ کانگ انٹرنیشنل ائیرپورٹ [illegible] ہیلی پیڈ خاصا وسیع تھا۔ وہاں کم از کم پندرہ بیس ہیلی [illegible] موجود تھے۔ بعض پر مشہور بین الاقوامی کمپنیوں کے نام [illegible] تھے۔

سارا نے بتایا کہ مقامیوں اور ہانگ کانگ کا ویزا رکھنے [illegible] غیر ملکیوں کی ملکی حدود میں نقل و حرکت کے لیے [illegible] نجی ہیلی پیڈ بھی آزادانہ طور پر استعمال کیے جاتے ہیں [illegible] ملک سے آنے والے ہیلی کاپٹرز کے لیے اسی ہیلی پیڈ پر [illegible] ہے تاکہ ایسی پروازوں سے ہانگ کانگ آنے والے [illegible] امیگریشن کے ضوابط سے گزرنے کے بعد ملک میں داخل [illegible] عمارت میں امیگریشن کاؤنٹر پر کسٹمز کا عملہ موجود [illegible] چند منٹ میں ضروری اندراجات کر کے ہمیں ہانگ کانگ [illegible] قیام کا ویزا دے دیا گیا اور اسی مقام پر سارا اور ہوا باز [illegible] رخصت کر دیا۔

"خدا کا شکر ہے کہ آج ہمیں آزادی .... کے [illegible] بولنے کا موقع ملا ہے۔" امیگریشن کاؤنٹر سے کچھ دور [illegible] سلطان شاہ نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "ہر چیز کا [illegible] اندازہ اسی وقت ہوتا ہے جب وہ چھین لی جائے۔ آزادی [illegible] منحوس ڈولن کی حویلی میں کچھ یاد آیا ہے۔"

"اب تمہارا کیا پروگرام ہے؟" غزالہ نے بھی [illegible]

"پاکستان کب چلنا ہے؟"

"چند روز تک ہانگ کانگ میں ٹھہرنا چاہیے۔" سلطان [illegible]

اپنی رائے ظاہر کی۔

"یہاں کیا کرو گے؟" میں نے منجوویوں پر نظر ڈال کر سوال کیا۔

"ہم دونوں ہنی مون منانے کے بعد وقتی موون ان ہانگ کانگ مانی کتاب لکھنے کی بنیادی شروع کرنا تھا۔ میں کچھ سیر و تفریح کر لوں گا۔ میں تو یہاں آتے ہی دھر لیا گیا تھا۔ ہوائی اڈے اور پولیس اسٹیشن کے علاوہ اس ملک کی کسی خبری عمارت میں قدم رکھنے کا موقع تک نہیں مل سکا تھا۔"

"تم بہت زیادہ بولنے لگے ہو۔" غزالہ اسے گھورتے ہوئے نرائی۔ "تمہیں جلد ہی سبق دینا ہوگا۔"

"ابتدائی قاعدے کے علاوہ مجھے آج تک کوئی اور سبق یاد نہیں ہو سکا۔" وہ بے پروائی کے ساتھ بولا۔ "اسی وجہ سے میں پھنسا رہ گیا ورنہ آج ملک ملک کے دھکے کھانے کے بجائے ٹھاٹ سے کہیں افسری کر رہا ہوتا۔"

ان دونوں کی اسی نوک جھونک میں ہم باہر نکل آئے۔ میں نے اندازہ لگایا کہ وہ دونوں ہی چند روز کے لیے ہانگ کانگ میں رکنے رہا کل تھے جب کہ میری نظروں میں ایسا کرنا مخدوش ثابت ہو سکتا تھا۔

ٹیکسی پکڑتے ہی میں نے ڈرائیور کو ہانگ کانگ اور منی ہوٹل چلنے کی ہدایت کی کیونکہ وہ میرا دیکھا بھالا اور آرام دہ ہوٹل تھا سب سے بڑی بات یہ تھی کہ وہ کولون کے عین قلب میں واقع تھا۔

میں راستے میں خاموش ہی رہا کیونکہ میرے خدشات میں ڈون کوانگ فو کی ذات کی کلیدی اہمیت تھی۔ میرا اندازہ تھا کہ ڈون کا نام ہانگ کانگ کے مقامی باشندوں کے لیے اجنبی نہیں رہا ہوگا کیونکہ بنیادی طور پر مکاؤ، ہانگ کانگ اور چین کے قدیم باشندوں کی اصل ایک ہی تھی اور جب ماضی کے تمام نے چینیوں کی بیک جنتی کو کرائم منہ سلایا ہوا تھا تو نو آبادیاتی قوتوں نے طاقت کے بل پر چین کے جنوبی ساحلی علاقوں کی بندر بانٹ سے اپنے مقبوضات قائم کر لیے تھے لطف کی بات یہ تھی کہ یورپ کی نو آبادیاتی قوتیں اپنی فیصلہ کن بحری برتری کے باوجود، خوابیدہ چینیوں سے اس قدر خائف تھیں کہ ساحلی ٹکڑوں اور جزائر پر قبضہ کرنے کے باوجود وہ دولت اور وسائل کی تلاش میں چین میں اندر تک گھسنے کی ہمت نہیں کر سکی تھیں اور ان کی عمل داری صرف ان ہی ساحلی پٹیوں تک محدود رہی تھی جنہیں مسلح بحری بیڑوں کی بھرپور پشت پناہی کے ذریعہ ناقابل تسخیر قلعوں میں تبدیل کر دیا گیا تھا۔

نسبتاً اس مشترکہ تہذیبی پس منظر کی وجہ سے ہر چینی خواہ وہ کہیں کا بھی ہو اپنے آبائی معاشرے کے نمایاں کردار پر فخر کرتا یا کم از کم ان سے باخبر رہنا اپنا فرض سمجھتا تھا۔ ڈون کوانگ فو مکاؤ میں طاقت، قوت اور بالادستی کا ایک جیتا جاگتا لیجنڈ بنا ہوا تھا اس لیے مجھے لگتا کہ چینی بڑا و مخصوص کا اس سے واقف ہونا ناگزیر تھا۔

ہوٹل میں ہمیں بہ آسانی دو ملحقہ کمرے مل گئے۔ ہم لوگ بالکل تروتازہ تھے اور مکاؤ میں پُرتکلف ناشتا کرنے کے صرف دو گھنٹے بعد ہانگ کانگ آگئے تھے اس لیے ہمیں آرام یا خورد و نوش کی کوئی حاجت نہیں تھی۔ سلطان شاہ نے اپنا کمرا دیکھنے کے بعد تفنن کیا اور ہم تینوں ایک ہی کمرے میں سر جوڑ کر یکجا ہو گئے۔

"میں تم دونوں سے متفق نہیں ہوں۔ ہمیں جلد از جلد مکاؤ والوں کی دسترس سے دور نکل جانا چاہیے۔" میں نے سگریٹ سلگانے کے بعد سنجیدگی کے ساتھ گفتگو چھیڑ دی۔

"میں ہانگ کانگ میں ڈون کی بے بسی کا منظر دیکھ چکی ہوں۔ وہ یہاں ہم پر آسانی کے ساتھ ہاتھ نہیں ڈال سکے گا۔ ویسے بھی ہمیں اس سے کوئی خطرہ لاحق نہیں ہے۔ ہم بہت اچھی فضا میں اس سے رخصت ہوئے ہیں۔" غزالہ نے سامنے کی باتوں کی روشنی میں اپنی رائے کا اظہار کیا۔

"فی الحال کوئی خطرہ نہیں ہے لیکن میں بہت جلد کوئی ہولناک طوفان ابھرتا ہوا دیکھ رہا ہوں۔ چنی کے آئی مین کی ایک بڑی اور خصوصی تقریب میں ٹیبی کاؤ کے دیدہ دلیرانہ قتل کو مافیا والے آسانی سے ہضم نہیں کر سکیں گے۔" میں نے کھل کر اپنے خدشات سے آگاہ کرنا شروع کر دیا۔

وہ اگر مگر کے غیر یقینی دھاگوں میں الجھے ہوئے شبہات نہیں تھے بلکہ ٹھوس حقائق تھے جن سے دو جمع دو کی طرح صرف چار ہی کا جواب حاصل کیا جا سکتا تھا۔ جوں جوں میرا تجزیہ آگے بڑھتا چلا گیا، ان دونوں کی آنکھیں حیرت سے پھیلتی چلی گئیں۔ وہ لوگ ڈون کی ذات کے سحر میں مبتلا ہو کر شاید ماضی کی ان کڑیوں کو یکسر فراموش کر بیٹھے تھے جو قدم قدم پر ہماری راہ میں حائل ہوتی رہی تھیں۔

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ تمہارے نام کی وجہ سے بات ضرور کھلے گی پھر ٹی کے ساتھ ہی مافیا کے ڈان بھی اپنے خونی کتوں کو تمہاری بو پر لگا دیں گے۔" غزالہ نے مجھ سے اتفاق کرتے ہوئے فکرمندی کے ساتھ کہا۔

"ہمارے امیگریشن کارڈ مکاؤ میں ہی بھرے گئے تھے۔ ان کے نمبروں کے ذریعے ہر وقت معلوم کیا جا سکتا ہے کہ ہم کہیں مقیم ہیں یا واپس لوٹ گئے ہیں۔ کمپیوٹر کے استعمال کی وجہ سے سارا ریکارڈ سیکنڈوں میں سامنے آجاتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ہوٹل والے بھی کسی محکمے کو اپنے نئے مسافروں کی فہرست بھجواتے ہوں۔ اس طرح امیگریشن والوں کا کمپیوٹر یہ بھی بتا دے گا کہ ہم تینوں کہاں مقیم ہیں۔ ہمیں جلد از جلد یہاں سے نکل جانا چاہیے۔"

"ڈون اس قدر خبیث آدمی ہے کہ وہ پاکستان تک ہمارا پیچھا کر سکتا ہے۔" سلطان شاہ نے کہا۔

"کرتا رہے۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "مکاؤ اور ہانگ کانگ کے مقابلے میں پاکستان میں ہم زیادہ محفوظ رہیں گے۔ وہاں ہمارے ہمدرد بھی خاصے اور بااثر ہیں۔ وہ ڈون کے کرگوں کو

نہایت آسانی سے شناخت کرلیں گے۔"

"شاید تم اسپیشل ٹاسک فورس کی بات کررہے ہو؟" غزالہ نے استفسار کیا۔

میں نے اثبات میں سرہلاتے ہوئے کہا۔ "زندگی رہی تو ہم دوبارہ ادھر آسکتے ہیں لیکن فی الحال یہ ملک ہمارے لیے جہنم ثابت ہوسکتا ہے۔ یہاں سے بھاگ نکلنے میں ہی ہماری عافیت مضمر ہے۔"

اس صورت حال میں اختلاف رائے کا کوئی جواز ہی نہیں تھا۔ انہیں آمادہ اور متفق پاکر میں نے کہا۔ "زیبا اور ظفر کو فون کرنے کے بعد میں روانگی کا بندوبست کرتا ہوں۔ یہ بہت اچھا ہوا کہ ویرا' ایران سے امریکا جانے کے بجائے کراچی لوٹ آئی۔ اس سے بلیو کراس ڈیل کے بارے میں بہت کچھ معلوم ہوسکے گا۔"

"بلیو کراس ڈیل کے بارے میں اہم ترین بات یہ ہے کہ چھ سو ٹن وزنی ایٹمی سازوسامان کی کھیپ ایران سے نکل کر پاکستان کی سرحدوں میں داخل ہوچکی ہے۔" سلطان شاہ بولا۔ "یہ بھی یقینی بات ہے کہ ویرا نے ایک بڑے پرزے میں نصب اس تباہ کار مادّے کو ناکارہ بنادیا ہوگا بلکہ اٹیک تخلیق کرکے تباہ کروادیا ہوگا جو خلا میں گردش کرنے والے مصنوعی سیارے سے نشر کیے جانے والے اشاروں کے تابع تھا۔ اس کے علاوہ ویرا جو کچھ کہے گی وہ افسانہ ہوگا۔"

"اصل بات یہ ہے کہ زیبی کو اس کچھ عورت سے دشمنی کرنے میں مزہ آتا ہے۔" غزالہ نے سلطان شاہ سے مخاطب ہوکر کہا۔ "فون پر وہ ان کے گلے میں باتیں تو ڈالنے سے رہی۔ فون کرلینے دو' ان کے دل کی بھڑاس نکل جانے دو۔"

"تم دونوں اس کے مثالی کارنامے کی اہمیت کم کرنے کی کوشش کررہے ہو۔" میں نے انہیں ملامت کرتے ہوئے کہا۔ "پاکستانی قوم کی سلامتی اور خوش حالی' اس کے ایٹمی پروگرام کی کامیابی سے وابستہ ہوکر رہ گئی ہے۔ اس کی خاطر ملک نے متعدد سیاسی اور معاشی قربانیاں دی ہیں۔ گھاس کھا کر ایٹمی طاقت بننے کا عزم' ہمارے دشمنوں کے خوابوں میں آسیب بن کر ڈراتا رہتا ہے۔ ہمارے بدخواہوں کی طرف سے عالمی سطح پر مذموم تشہیر کی ایک منظم مہم چل رہی ہے۔ صیہونی اور غیر مسلم دنیا کو اسلامی بم کے عفریت سے دہشت زدہ کیا جارہا ہے۔ ان مخدوش ترین حالات میں اگر ایک غیر ملکی عورت ہمارے اس قومی مشن کی سربلندی کے لیے کوئی بڑا کارنامہ سرانجام دیتی ہے تو وہ ہر اعتبار سے عزت اور احترام کی مستحق ہے۔ تم یہ نہ بھولو کہ اس نے یہ کام کسی لالچ کے بجائے' صرف ہم لوگوں سے اپنی دوستی نبھانے کے لیے کیا ہے۔۔۔"

"یہاں تم تھوڑا سا مبالغہ کررہے ہو۔" سلطان شاہ نے میری بات۔۔۔ کاٹ کر کہا۔ "اس کی دوستی ہم لوگوں سے نہیں' صرف تم سے ہے اور اس نے محض تمہاری فرمائش پر ایران کی طرف اڑان بھری تھی۔ میں اس واقعے کی قومی اہمیت کا پورا پورا ادراک رکھتا ہوں لیکن اس واقعے کا دوسرا پہلو بھی ہے۔ ویرا' تمہیں اس قدر چاہتی ہے کہ اس نے نتائج کی پروا کیے بغیر اپنے بیٹوں کو کھلا چھوڑ دینے کا وعدہ کرلیا اور اسے پورا بھی کردیا۔ مجھے پورا یقین ہے کہ تمہاری زبان سے تمہاری اور غزالہ کی شادی کا ذکر سن کر اسے صدمہ ہوگا۔ اگر اس نے مایوسی کے عالم میں خودکشی نہ کرلی تو وہ کوانگ نو کو ضرور ہلاک کردے گی کیونکہ اسی بدمعاش نے دونوں شوہروں کا نکاح کرایا ہے۔"

"تم ان ہی گھٹیا باتوں پر اپنی ذہنی صلاحیتیں برباد کرتے رہو۔" میں نے دانت پیس کر کہا۔ "تمہیں زندگی بھر اپنی ناک سے آگے دیکھنے کی عادت نہیں پڑسکے گی۔ تم ان تنگ نظر اور متعصب لوگوں میں سے ہو جنہیں آج تک یقین نہیں آسکا کہ انسان خلا سے گزر کر چاند پر ہو آیا ہے۔"

سلطان شاہ غزالہ کو آنکھ مار کر مسکرانے لگا اور میں بپھرا ہوا' ہوٹل کے کمرے کی ایک کھڑکی کے ساتھ جا کھڑا ہوا۔

نیبی کارڈ' مافیا کے ایک مخبر کی حیثیت سے مجھ سے مذاکرات کرنے کے لیے شکاگو سے کراچی پہنچا تھا۔ وہ ٹونی کی طرف سے گن اور سلور آئیز کی واپسی کا مطالبہ لے کر آیا تھا۔ اس کا اندازہ تھا کہ میں دو دونوں اہم ترین چیزیں لوٹا دینا خوشی ... والے میرا پیچھا چھوڑ سکتے تھے اور میں اپنی تمام تر صلاحیتیں مافیا کے مفادات کے فروغ اور تحفظ کے لیے استعمال کرسکتا تھا۔ نیبی کارڈ اس امر سے بے خبر تھا کہ لی کینگ نامی ایک پیشہ ور قاتل شکاگو سے ہی اس کا پیچھا کررہا تھا۔ جب میں نے نیبی کارڈ کو بتایا کہ میرے پاس گن اور سلور آئیز میں سے کوئی چیز موجود نہیں تو ٹونی کے بھیجے ہوئے اس پیشہ ور قاتل نے مجھ پر قاتلانہ حملہ کردیا جو بری طرح ناکام رہا اور لی کینگ اپنے حامیوں سمیت جہنم واصل ہوگیا۔

اس ناخوشگوار واقعے نے نیبی کارڈ کے دل میں ٹونی کے خلاف نفرت کا بیج بودیا۔ اسے یقین ہوگیا کہ وہ لوگ بلاوجہ میرے لہو کے پیاسے ہورہے تھے۔ اس مسئلے میں اپنے دوست ژوان کوانگ نو کی مدد لینے کا فیصلہ کرکے نیبی کارڈ نے ایسی بھیانک غلطی کی جس کا خمیازہ اسے اپنی سفاکانہ موت کی صورت میں بھگتنا پڑا۔

نیبی کارڈ کا کانٹا میری راہ سے نکل گیا تھا لیکن مکاؤ میں پیش آنے والے واقعات کے بعد مجھے چاروں طرف سے اپنے اوپر یلغار ہوتی نظر آرہی تھی جس کا تدارک مشکل ہی نہیں ناممکن نظر آرہا تھا۔

اس وقت تک ظفر کو مافیا سے میرے کسی تعلق کا علم نہیں تھا۔ اسی طرح زیبا ابھی یہ سمجھ رہی تھی کہ میں بھارت جیسی منظم جرائم کی دنیا سے کنارہ کش ہوچکا تھا۔ مافیا سے ...

...ا ایا کہ ذرا سے شبہ بھی نہیں ہو سکا تھا۔ ادھر حبیب جیوانی مجھے مانتا
...اپنا ہمدرد اور غمخوار تصور کرتا تھا۔ اس کے اعتماد کا یہ عالم تھا کہ اس نے
...ہانگ کے بیشتر معاملات میری صوابدید پر چھوڑے ہوئے تھے
...بٹ مار کرتا تھا۔ غزالہ کی آزادی کے لیے مکاؤ کی
...طرف روانہ ہونے کے لیے میں نے حبیب جیوانی سے اسلام آباد
...جانے کا بہانہ کیا تھا۔ اسے میں نے یہ پٹی پڑھائی تھی کہ میں ان
...کی ہدایت پر عمل کرتے ہوئے، سردار امیر جان کو اس کے
...کی اسمگلنگ کی بنیاد پر شکنجے میں اتارنا چاہتا تھا۔

میری یہ سب کہانیاں اور بہروپ ریت کے گھروندوں سے
...زیادہ حیثیت نہیں رکھتے تھے۔ ایک بار واقعات کی گرد دب جاتی
...ر مکاؤ کے واقعات میں ملوث کرداروں کے نام بے نقاب ہونے
...شروع ہوتے ہی مجھ پر ہر طرف سے تنقید اور بے رحمانہ سوالات کے
...گرداب میں پھنس کے بے دست و پا ہو جاتا۔

ان متوقع حالات کا تقاضا یہی تھا کہ میں ہانگ کانگ سے روانہ
...ہونے سے پہلے فون کے ذریعے ظفر اور وریا کو ہاتھ میں لینے کی
...کوشش کرتا تاکہ بعد میں انہیں سنبھالنے میں سہولت رہتی۔

میں نے کھڑکی سے ہٹ کر فون سنبھالا اور آپریٹر کو جہانگیر کے
...فون کا نمبر ملانے کی ہدایت کر کے صوفے پر بیٹھ گیا۔

"تم ہماری باتوں کا بہت جلد برا مان جاتے ہو لیکن تم ایمان
...داری سے اپنے دل کو ٹٹولو تو تمہیں اندازہ ہوگا کہ تمہارے دل میں
...وریا کے لیے نرم گوشہ موجود ہے۔" سلطان شاہ نے ٹہلتے ہوئے
...کہا۔ "یہ کوئی تہمت یا الزام تراشی نہیں ہے بلکہ سادہ سی ایک
حقیقت ہے اور تمہیں تسلیم کر لینی چاہیے۔"

میں نے اس کی بات کا کوئی جواب نہیں دیا۔ وہ لوگ وریا کے
...بارے میں مذاق کرتے رہے ہوں یا سنجیدہ ہوں، اس بارے میں میرا
...رد عمل ہمیشہ منفی اور مدافعانہ رہتا تھا۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ وریا
...سے کبھی محبت نہ کرنے کے باوجود، میں اس کے ساتھ دوستی کی
...سرحدیں پھلانگ کر، بارہا خطروں کے سفر سے بھی گزر چکا تھا اور
...میرے لاشعور میں یہ خوف جاگزیں تھا کہ کہیں غزالہ کسی روز میری
...اس کمزوری کا ذکر نہ چھیڑ بیٹھے۔ وہ دونوں ایسی ہی باتیں سارا یا کسی
...اور لڑکی کے بارے میں کرتے، جس سے میرا کوئی تعلق نہ رہا ہوتا تو
...شاید میں خود بھی ان کے مذاق میں شریک ہو جاتا۔

چند منٹ بعد ہی فون کی گھنٹی بجی تو میں نے فوراً ریسیور اٹھا لیا۔
"کراچی سر! دوسری طرف گھنٹی بج رہی ہے۔" مستعد آپریٹر
...نے شکریہ قبول کرتے ہی لائن مجھے منتقل کر دی۔

مجھے مزید ایک گھنٹی سنائی دی پھر طویل فاصلے کی بین الاقوامی
...فون کالوں کا مخصوص شور فون کے ساتھ ہی وریا کی واضح ہیلو سنائی دی۔
"کہاں غائب تھیں؟ کافی دیر سے گھنٹی بج رہی تھی۔" میں نے
...شگفتہ لہجے میں پوچھا۔

"تمہاری کمی۔ معلوم ہوتا ہے کہ تم اپنے پروگرام سے پہلے
ہانگ کانگ پہنچ گئے ہو؟"

"تم سے بات کرنے کے اشتیاق میں ہم نے وقت سے پہلے
مکاؤ چھوڑ دیا۔"

"میں تو تمہیں کراچی چھوڑ کر گئی تھی۔ پھر تم یہاں سے مکاؤ
کیسے پہنچ گئے؟"

"غزالہ کی آڑ میں زوران کے آدمی ایک مفرور چینی مجرم کو بھی
ہانگ کانگ سے نکال رہے تھے جس کی بھنک مقامی پولیس کو مل گئی
اور بوٹ کے عملے کے ساتھ غزالہ بھی پولیس کی تحویل میں چلی
گئی۔ مرزا بھی لاپتا ہو گیا۔ پھر جب زوران، غزالہ کو لینے پہنچا تو اس نے
زوران کو پہچاننے سے انکار کر دیا۔ اسے تمہارے منصوبے کا سرے
سے علم نہیں تھا۔ ہانگ کانگ پولیس نے زوران کی نگرانی شروع
کرا دی اور وہ اپنی اس بے عزتی پر مشتعل ہو گیا۔ مختصر یہ کہ وہ
تمہیں ہانگ کانگ یا مکاؤ طلب کر رہا تھا جب کہ تم لاپتا تھے۔ اس
لیے میں نے سلطان شاہ کو ہانگ کانگ روانہ کر دیا۔ اس کی مداخلت
پر غزالہ، زوران کے ساتھ آنے پر آمادہ ہو گئی لیکن زوران نے مکاؤ
پہنچتے ہی ان دونوں کو یرغمال بنا لیا۔ متعدد کوششوں کے باوجود، میں
اس سے بات کرنے میں ناکام رہا۔ اس کی سیکریٹری کا ایک ہی پیغام
تھا کہ تمہارے مکاؤ پہنچے بغیر دونوں قیدیوں کی رہائی کا کوئی امکان
نہیں ہے۔ مجبوراً مجھے روانہ ہونا پڑا اور میں کسی نہ کسی طرح زوران
تک رسائی حاصل کرنے میں کامیاب ہو گیا۔"

میرے خاموش ہونے پر، ریسیور میں وریا کا جاندار قہقہہ گونجا
اور وہ بولی۔ "مجھے معلوم ہے کہ زوران بہت ضدی ہے۔ مجھے حیرت ہے کہ
اس نے اپنا اصرار ترک کر کے تمہاری سفارش قبول کر لی۔"

"میں نے اسے تمہارا پیغام دے دیا تھا۔ وہ اب بھی تم سے
بات کرنے پر آمادہ نہیں ہے۔"

"خیر، میں اسے خود رام کر لوں گی مگر یہ تو بتاؤ کہ تم اس تک
پہنچنے میں کیسے کامیاب ہوئے؟"

"وہ ہالینڈ کے مسروقہ شاہی نوادرات تھے جو اتفاقاً میرے ہاتھ
لگ گئے۔ زوران کو ان کی تلاش تھی۔ وہ ایک لمبی اور دلچسپ کہانی
ہے جو فون پر نہیں سنائی جا سکتی۔ اس کے بعد بھی زوران تمہارے
معاملے میں اڑا ہوا تھا۔"

"اور پھر اس نے غزالہ سے تمہاری کورٹ میرج کرا دی؟"
اس نے تجسس کے ساتھ پوچھا۔

"اس نے نوادرات لینے کے بعد مجھے منہ مانگے انعام کی پیشکش
کی تھی جب میں نے غزالہ کی آزادی کی فرمائش کی تو اس نے
طویل بحث کے بعد شرط عائد کر دی کہ مجھے اس سے اتنی ہی محبت
ہے تو میں اس سے شادی کر کے اسے اپنے ساتھ لے جا سکتا ہوں
ورنہ وہ اسی حویلی میں بوڑھی ہو کر مر جائے گی۔ یہ کورٹ میرج
نہیں تھی بلکہ ہمارا نکاح پڑھانے کے لیے چین سے ایک مسلمان
عالم بلایا گیا تھا۔"

"پھر تو تم واقعی خوش نصیب ہو۔" وریا کی آواز سے رشک اور حسد کے تاثرات جھلک رہے تھے۔

"پرسوں شام منعقد ہونے والی شادی کی تقریب بہت بڑی اور پرشکوہ تھی۔ بیش قیمت گاڑیوں سمیت اتنے تحائف آئے کہ شمار مشکل تھا لیکن اسی تقریب میں ذوان کے ایک دوست کے قتل کی وجہ سے سارا طلسم بکھر کر رہ گیا۔ ذوان اب بھی قاتل کی تلاش میں لگا ہوا ہو گا۔"

"اس واردات میں تمہارا ہاتھ تو نہیں تھا؟" وریا کے برجستہ سوال پر میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔

"خدا کا خوف کرو، وریا! مکاؤ میں ہماری کسی سے کیا دشمنی ہو سکتی تھی؟"

"تم دوستیوں کے ساتھ ہی دشمنیاں پیدا کرنے میں بھی ماہر ہو۔ ویسے مرنے والے کا نام کیا تھا؟ میں ذوان کے بہتیرے دوستوں سے واقف ہوں۔ ہو سکتا ہے کہ مرنے والے کا نام میرے لیے نیا نہ ہو۔"

"ٹیپی کاؤ۔" میں اس سے آگے کچھ نہ کہہ سکا کیوں کہ وریا نے میری بات کاٹ دی تھی۔

"ٹیپی کاؤ؟" وریا کی تحیر زدہ آواز ابھری تھی۔ "وہ مکاؤ میں کیا کر رہا تھا؟ وہ تو مافیا کا ڈان ہے اور شنگھائی میں رہتا ہے۔ ذوان اکثر ذکر کرتا رہتا تھا کہ شنگھائی کے مضافات میں ان دونوں کے گھرانے صدیوں سے ایک دوسرے کے ساتھ رشتے بنتے چلے آ رہے تھے۔"

"وہ ذوان کے بچپن کا دوست تھا۔ تم بالکل ٹھیک سمجھی ہو۔" میں نے اپنی بوکھلاہٹ پر قابو پا کر پُرسکون رہنے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔ "لیکن مجھے یہ معلوم نہیں تھا کہ ٹیپی کاؤ مافیا کا ڈان بھی تھا۔"

"بلکہ اب تو وہ ڈان نمبری ہو گیا تھا۔" مافیا ڈانوں کے بارے میں وریا کی معلومات قابلِ رشک تھیں۔ "لیکن وہ ذوان کے پاس کیا لینے گیا تھا۔ ذوان تو اس کی حریف تنظیم کا آئی میں ہے۔"

"میں اندر کی کہانیوں سے لاعلم ہوں۔ ذوان نے غصے میں مکاؤ میں اپنے کچھ مشتبہ حریفوں کو قتل کر کے ان کے گھر جلوا دیے ہیں۔ اسے شبہ ہے کہ اسے کمزور اور بدنام کرنے کے لیے اس کے حریفوں نے یہ چال چلی ہے۔"

"خدا کی پناہ! اور تم کو اس قدر مخدوش صورتِ حال کے باوجود مکاؤ چھوڑنے کی اجازت مل گئی؟"

"ذوان کی ایک سفید فام محبوبہ نیلی کا جز میں آمیں یہاں پہنچا کر گئی ہے۔"

"مجھ سے یہ باتیں نہ کرو۔" وریا کی تلخ آواز ابھری۔ "جب شراب کا نشہ ذوان کی کھوپڑی میں تھرکیں رقص کرنے لگتا ہے تو وہ کسی بھی حبشی کو بھی اپنی محبوبہ قرار دے بیٹھتا ہے۔ اس معاملے میں وہ بڑا تخیل پرست ہے۔"

"یہ بتاؤ کہ بلیو کراس ڈیل کے بارے میں تازہ ترین خبریں ہیں؟"

"اپنا کام پورا کرنے کے بعد میں بالکل بے خبری سے نکل رہا ہوں۔ یہ ضرور ہے کہ واشنگٹن والوں نے بھی لا تعلقی کر اس منصوبے کی ناکامی کی اطلاع دے دی ہے۔ انھیں معلوم ہو گیا ہے کہ ایک کی تباہی کے علاوہ پورا کارواں تیزی کے ساتھ سرحد پار کر گیا لیکن حیرت ناک بات یہ ہے کہ پاکستان کی سرحد میں داخل ہونے کے بعد وہ پورا عظیم الشان کارواں اچانک لاپتہ ہو گیا ہے۔ پاکستان پر سے دن میں پانچ بار گزرنے والے مصنوعی سیارے بھی اس مشتبہ قافلے کی نقل و حرکت کا سراغ لگانے میں ناکام رہے ہیں۔"

"پھر اب تمہاری کیا پوزیشن ہے؟" میں نے دلچسپی کے ساتھ سوال کیا۔

"میں نے واضح کر دیا ہے کہ میں نے ٹارگٹ کو پورے کارواں کے ساتھ ریچھ کرنے کے لیے ٹریکر منتقل کیا تھا۔ اگر وہ راستے میں خراب ہو کر کارواں سے بچھڑ گیا ہو تو اس میں میرا کوئی قصور نہیں ہے۔"

"اور تمہاری یہ دلیل قبول کر لی گئی ہے؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"قبول کرنا یا نہ کرنا اوپر والوں کا کام ہے۔ میں اپنا کام کر چکی ہوں۔"

"تمہارا اندازہ تھا کہ کافی عرصے تک کسی کو معلوم ہی نہ ہو سکے گا کہ ہوا کیا ہے لیکن یہاں تو چند ہی روز میں تم سے جواب طلب کرنے کی نوبت بھی آ گئی۔ کیا کہیں سے مخبری کی گئی ہے؟"

"نہیں، شاید میں اس معاملے کی اہمیت کا صحیح اندازہ لگانے میں غلطی کر بیٹھی تھی۔ باتوں باتوں میں ایک اور خطرہ بھی سامنے آیا ہے جو میرے وہم و گمان تک میں نہیں تھا۔"

"وہ کیا ہے؟" میں نے بے تابی کے ساتھ سوال کیا۔ اس گفتگو سے مجھے کئی اہم اشارے مل چکے تھے۔

"دراصل یہ معاملہ واشنگٹن کی ترجیحات میں شامل ہے۔ تمہاری ایٹمی پیش رفت کو ریٹائر کرنے کے عمل کو تکمیل کر کے عرصے میں روکا جانا چاہتے ہیں۔ باتوں ہی باتوں میں مجھے اندازہ ہوا ہے کہ مدار میں موجود کسی مصنوعی سیارے کا مدار تبدیل کر کے پاکستان پر لانے کے پروگرام پر عمل بھی کیا جا سکتا ہے۔"

"میں سمجھا نہیں۔ یہ مواصلاتی مدار اور خلائی اصطلاحیں میرے لیے ناقابلِ فہم ہیں۔"

"زمین سے ایک مخصوص بلندی پر ایک دائرہ بنا کر مصنوعی سیارے زمین کے گرد چوبیس گھنٹے میں ایک چکر پورا کرتے ہیں اور اسی مدت میں زمین اپنے محور کا ایک چکر مکمل کرتی ہے۔ اس طرح وہ مصنوعی سیارے گردش کرنے کے باوجود زمین سے

اسپیشل ٹاسک فورس والوں کو فون کیے دیتی ہوں۔"

"نہیں، نہیں۔ ایسا نہ کرنا۔" میں نے عجلت سے کہا۔ "ایس ٹی ایف میں تبدیلیاں رونما ہو چکی ہیں۔ اب وہاں اول خان نہیں رہا۔ اس کی جگہ آنے والا مختلف مزاج کا آدمی ہے۔ وہ تم سے بے رحمانہ جرح شروع کر دے گا۔"

ویرا کے لیے ایس ٹی ایف کا وجود دراز نہیں رہا تھا۔ الحدید تاج کے سلسلے میں وہ اول خان کے نام اور کردار سے بھی واقف ہو چکی تھی۔ اسے یہ بھی معلوم تھا کہ ان لوگوں نے اسی کی خاطر پرکونگا ویرا پر اپنا کیمپ قائم کیا ہوا تھا کیوں کہ ان جائداد کا کوئی دعوے دار سامنے آنے پر آمادہ نہیں تھا۔ اسی طرح ویرا ان لوگوں کے کم از کم ایک فون نمبر سے بھی واقف تھی جو اس کے قیام کے زمانے سے نصب تھا۔

"ٹھیک ہے۔ اپنا کام تم بہتر طریقے سے کر سکتے ہو۔" اس نے میرے اختلاف کو زیادہ اہمیت نہیں دی پھر بولی۔ "اب غزالہ سے بات ہو سکتی ہے؟ وہ کہیں مصروف ہے۔"

میں ریسیور غزالہ کے حوالے کر کے دانستہ وہاں سے دور چلا گیا۔ مجھے توقع تھی ان دونوں میں نوک جھونک کے درمیان تلخ و ترش جملوں کا تبادلہ ضرور ہوگا۔ اس مرحلے پر میں ان کے کسی تنازعے میں فریق بننے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔ میں نے بظاہر بے تعلقی اختیار کر لی تھی لیکن میرے کان غزالہ کی آواز پر ہی لگے ہوئے تھے۔

غزالہ کے جوابات سے اندازہ ہوا کہ ان دونوں کے مذاکرات کی ابتدا شادی کی مبارکباد سے ہوئی تھی پھر غزالہ شادی کی تفصیلات سنانے لگی جو کسی مبالغے کے بغیر بھی مبالغہ آمیز محسوس ہوئیں۔ ویرا جو کچھ بھی رہی ہو بنیادی طور پر ایک عورت ہی تھی۔ وہ اس تقریب کے بارے میں فطری تجسس کا شکار تھی جس کا ازالہ صرف غزالہ کی کہانی سے ہو سکتا تھا۔

پھر ان کی گفتگو کا رخ غزالہ کی قید کے واقعات کی طرف ہو گیا۔ شاید ویرا جاننا چاہ رہی تھی کہ سری مان سنگھ کی تحویل سے گزرنے کے بعد بھارت میں غزالہ پر کیا گزری تھی۔

آخر کار غزالہ نے مجھے بلا کر ریسیور دوبارہ میرے حوالے کر دیا۔ شاید ویرا کو کوئی اور بات یاد آ گئی تھی۔

"تم انڈین سیکرٹ سروس کے ریسرچ اینڈ اینالسز ونگ کو شاید بالکل ہی بھول گئے ہو!"

"یہ کون سا نیا ونگ پیدا ہو گیا؟" میں نے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"یہ وہی ونگ ہے جسے اس کے مخفف کی بنا پر عرف عام میں را کہا جاتا ہے۔" اس نے کہا۔ "تحقیق اور تجزیے کے نام پر یہ لوگ ہر قسم کے جرائم کا ارتکاب کرتے رہتے ہیں۔ تم سری مان سنگھ کو سمندر کی بے رحم موجوں کے حوالے کر کے ان بدمعاشوں کی طرف سے مطمئن ہو گئے ہو لیکن وہ پیچھے بیٹھنے والے نہیں ہیں۔ اپریشن سلور سینڈ ساوتھ ہونے کے بعد وہ کوئی نئی سازش تیار کر سکتے ہیں جس کے اشارے غزالہ کی کہانی سے مل رہے ہیں۔ میں مرتبہ ابتدا ہی سے ان کی سرگرمیوں پر کڑی نظر رکھنی پڑے گی۔"

"مجھے نیلی فون کے بل کی پروا نہیں لیکن یہ مسائل فون پر طے نہیں ہو سکتے۔ میں جلد از جلد واپس لوٹنے کی کوشش کر رہا ہوں۔ وہاں آ کر ہی اس بارے میں کوئی ٹھوس منصوبہ بندی کی جا سکے گی۔" میں نے پُرتشویش لہجے میں کہا۔ "ویسے میں تمہارا شکر گزار ہوں کہ تم میرے ملک کے مفادات کا اتنا دھیان رکھ رہی ہو۔"

"اس گمان میں نہ رہنا۔" اس بار وہ ایک دم ہی بھڑک اٹھی۔ "مجھے تمہارے ملک یا اس کے مفادات سے ذرا بھی دلچسپی نہیں ہے۔ میں تو بس جی لا تبذ اور اس کے حواریوں کو خاک چاٹتا ہوا دیکھنا چاہتی ہوں۔ اسی لیے تمہیں یہ سب بتا رہی ہوں کیوں کہ تم بہرحال میرے دوست اور مددگار ہو۔"

اس کی اتنی سی نادانی پر میں دل ہی دل میں ہنسے بغیر نہ رہ سکا۔ جی لا تبذ کو وہ اپنا حقیقی باپ تصور کرتی تھی۔ یہ اور بات تھی کہ جی لا تبذ نے اپنی اس ناجائز اولاد کو کچھ عرصے پہلے تک تسلیم ہی نہیں کیا تھا اور ویرا نے ماں باپ کے مشفقانہ سائے سے محرومی کے باعث میں اپنی توہین و تذلیل کے ایسے ایسے دردناک لمحے گزارے تھے جن کے لئے وہ اپنے باپ کو بھی معاف نہیں کر سکتی تھی۔ بچپن ہی میں ماں کے سائے سے محروم ہو جانے کے بعد اس کی تمام تر امیدوں کا مرکز اپنے باپ کی ذات بن گئی تھی جس سے اسے کبھی محرومیوں کے سوا کچھ نہیں مل سکا تھا۔ کچھ عرصے پہلے جی لا تبذ نے آخر کار اسے اپنی بیٹی مان لیا تھا لیکن میں ویرا کے ذہن میں یہ بات بٹھانے میں کامیاب ہو گیا تھا کہ جی لا تبذ نے اسے میرے خلاف استعمال کرنے کے لیے ایک عارضی سمجھوتا کیا تھا جسے وہ کسی بھی وقت بھلانے پر قادر تھا۔ یہ اسی نظریے کی کوکھ سے جنم لینے والی نفرت تھی جو ویرا کو میرے مفادات کے لیے کام کرنے پر اکساتی رہتی تھی۔ اس عمل میں وہ لاشعوری طور پر میرے ملک کے لیے بھی مخلص ہوتی جا رہی تھی لیکن اس کی ذات کے تضادات اسے کسی بھی اعتراف سے گریزاں رکھتے تھے۔

میں نے اس نکتے پر ویرا سے چھیڑ چھاڑ کرنے کا ارادہ ملتوی کر دیا۔

"میں تمہارے جذبات کو بہت اچھی طرح سمجھتا ہوں۔" میں نے پورے خلوص کے ساتھ کہا۔ "یہ کال بہت زیادہ طویل ہونے کی صورت میں آپریٹر کو ہماری گفتگو کی طرف متوجہ کر سکتی ہے اس لیے باقی باتیں واپسی پر ہوں گی۔ میں کل تک کراچی پہنچنے کی مقدور کوشش کروں گا۔"

ویرا کی اس فون کال نے ہم تینوں کو وہ بدمزگی بھلا دی جو

مجبور کر دیا جو کچھ دیر قبل پیدا ہو گئی تھی۔ میں نے ان دونوں کو تازہ گفتگو کے خلاصے سے آگاہ کیا جس پر وہ جوش و خروش کے ساتھ بحث میں مصروف ہو گئے اور میں ایس ٹی ایف والے ظفر سے گفتگو کرنے کے ارادے سے دوبارہ فون کی طرف متوجہ ہو گیا۔

آپریٹر نے سلسلہ ملانے کے بعد کال مجھے منتقل کی تو دوسری طرف سے اول خان کی آواز سن کر مجھے اپنے کانوں پر یقین نہیں آیا۔ اس کی آواز سے گہرا اطمینان جھلک رہا تھا۔

"اول خان؟ تم یہاں کیسے؟" میں نے اضطراری لہجے میں حیرت کے ساتھ پوچھا۔

"زیبی؟" وہ بھی میری آواز پہچان کر حیران رہ گیا۔ "ظفر نے بتایا تھا کہ تم مشرق بعید کے کسی مشن پر نکلے ہوئے ہو!"

"ہاں، میں ہانگ کانگ سے بول رہا ہوں۔ مگر تم واپس کیسے آ گئے؟"

"حکومت بدل گئی ہے۔" ہنسی کے ساتھ اس کی آواز ابھری۔ "آنے والے پرانی حکومت کے فیصلے لوٹا رہے ہیں۔ میرا بھی تبادلہ منسوخ کر کے مجھے یہاں بحال کر دیا گیا ہے۔ آگے دیکھو کیا ہوتا ہے؟"

اس خبر سے مجھے دلی مسرت ہوئی اور میں نے معنی خیز لہجے میں کہا۔ "اس کا مطلب ہے کہ نئی حکومت میں تمہارے اپنے لوگ بھی اقتدار میں نہیں آئے ہیں۔"

"نہیں زیبی!" اس کا لہجہ دکھی ہو گیا۔ "ہم لوگوں کو ان سیاسی اور سرکاری لوگوں سے کیا لینا دینا ہے۔ نئے آرڈر ملنے تک میرے فرشتوں کو بھی تبادلے کا علم نہیں تھا۔ بس یہ ایک دوسرے کی ضد میں ہو رہا ہے۔ کسی کی لاٹری نکل رہی ہے اور کوئی برباد ہو رہا ہے۔ ان مداریوں نے پورے اسٹیبلشمنٹ کو تماشا بنا کر رکھ دیا ہے۔"

"لیکن تم جیسے غیر سرکاری لوگ ان کی زد میں کیسے آ گئے؟" میں نے بات بدلتے ہوئے پوچھا۔

میرے سوال پر وہ ہنس پڑا۔ "تم جانتے ہو کہ سرکاری طور پر ہمارا ادارہ غیر سرکاری ہے لیکن غیر سرکاری طور پر ہماری خدمات اپنی مٹی اور پھر سرکار کے لیے وقف ہیں۔ تمہاری بلیو کراس ڈیل کی یہاں دھوم مچی ہوئی ہیں لیکن مجھے تفصیل کا کوئی علم نہیں۔ تم آؤ گے تو کھل کر باتیں ہوں گی۔ اس معاملے میں بہت سخت رازداری سے کام لیا جا رہا ہے۔"

"میں جلد از جلد واپس آنے کی کوشش کر رہا ہوں۔ لیکن یہاں کچھ تشویشناک خبریں ملی ہیں جن سے تمہارا واقف ہونا ضروری ہے۔ را کے ایجنٹ مسلسل ہمارے خلاف کام کر رہے ہیں اور اس بار ہمارے سب سے بڑے آئل ذخائر ان کی نگاہوں میں کھٹک رہے ہیں۔ وہاں غیر متعلقہ آدمیوں کے داخلے پر سخت پابندی کے ساتھ ہی کڑی نگرانی کا سلسلہ شروع ہو جانا چاہیے۔"

"ہم کہیں بھی غافل یا بے خبر نہیں رہتے۔" ایک گہرے سانس کے ساتھ اس کی آواز ابھری۔ "میں پنڈی میں تھا تو منگلا ڈیم سے اس پار میرپور کی پہاڑیوں سے دو مشتبہ خانہ بدوش پکڑے گئے تھے۔ ان کے قبضے سے لانگ رینج والا ایک ٹرانسمیٹر برآمد ہوا تھا۔ اس پر رابطہ کرنے کی ہر کوشش ناکام ثابت ہوئی۔ شاید اس کے لئے کوئی پاس ورڈ ضروری تھا۔ وہ دونوں اپنی کوئی بھی شناخت پیش نہیں کر سکے اور کڑے تشدد کے تیسرے دن اپنے سیل میں مردہ پائے گئے۔ ان کے بارے میں خفیہ محکمے بدترین تشویش میں مبتلا ہیں۔ تمہاری اطلاع سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ را کے ایجنٹ رہے ہوں گے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ وہاں کھیل شروع ہو چکا ہے۔" میں نے سخت لہجے میں کہا پھر پوچھا۔ "رجنی نام کی ایک بھارتی عورت اسٹیشن فور پر حراست میں تھی اب اس کا کیا حال ہے؟"

"میں شری مان سنگھ کی فائل دیکھ چکا ہوں۔ ان کے مطابق رجنی کا ذہنی توازن ایک محدود مدت کے لئے بگاڑا گیا ہے۔ اب اسے بنگلہ دیش روانہ کرنا ہے۔ ذہن نارمل ہونے پر وہ کلکتہ کے راستے بھارت جا سکے گی۔ اس کا یہاں سے ہٹانا ضروری ہو گیا ہے کیوں کہ اپنی رہائی کی کوششوں میں وہ گھٹیا حرکتوں پر اتر آئی تھی۔ اس نے اپنی نگرانی پر مامور کم از کم دو سپاہیوں کو جنسی رشوت کی پیش کش کی تھی۔ گھربار اور خاندان سے دور رہنے والے جوانوں کے لیے ایسا جال اکثر و بیشتر کامیاب ہو جاتا ہے۔ ہم اپنے عملے کو قیدی عورتوں سے عموماً دور ہی رکھنے کی کوشش کرتے ہیں۔"

"فی الحال اسے روکے رکھو۔ باقی باتیں واپسی پر ہوں گی۔" میں نے گفتگو کا سلسلہ وہیں منقطع کر دیا۔

سلطان شاہ کے ہانگ کانگ روانہ ہونے سے پہلے ہی ملک میں کافی سے زیادہ سیاسی ہلچل موجود تھی لیکن مجھے کبھی بھی سیاست سے دلچسپی نہیں رہی تھی۔ ویرا نے مجھے مکاؤ میں سیاسی تبدیلی کی خبر دی تو میں نے اسے ایک کان سے سن کر دوسرے سے اڑا دیا تھا لیکن اول خان کا انداز بیان ہی مختلف تھا۔ آنے والوں کی کارکردگی کے لیے جانے والوں کی جا و بے جا نکتہ چینی اور مخالفت ہی معیار بنائی گئی تھی تو ملکی اور قومی مفادات کا تحفظ بھی ایک کھیل بنا لیا گیا تھا۔ گندی سیاست کا زہر بہت تیزی کے ساتھ قوم کی رگوں میں اتارا جا رہا تھا۔ اس دوڑ میں کوئی کسی سے پیچھے نہیں رہنا چاہتا تھا۔ فرضی اعداد و شمار، جھوٹی خبروں اور بے سروپا الزامات کی چٹپٹی کہانیاں سنا سنا کر کم و بیش سارے ہی سیاستدان قوم کے ذہنوں کو تباہ کر رہے تھے۔ اس ماحول میں اول خان اور اس جیسے دوسرے فرض شناس خادموں کا دم غنیمت تھا جو آنے جانے والوں کی باہمی نفرتوں سے بے نیاز ہو کر اپنے مشن میں کھوئے رہتے تھے۔

ایس ٹی ایف میں ظفر بھی ہمارے ساتھ تعاون کرتا رہا تھا اور ہمیں اس سے بھی کوئی شکایت پیدا نہیں ہوئی تھی لیکن اول خان کے ساتھ اندرون سندھ کے گھنے جنگلات اور سکھر کے قریب

ردیا نے سندھ میں مسافت سر کرتے ہوئے کچھ ایسی ذہنی ہم آہنگی پیدا ہو گئی تھی جو ظفر کے ساتھ مفقود تھی۔ اس وجہ سے اول خان کی واپسی کی خوشی تھی۔ غزالہ اور سلطان شاہ کے جذبات بھی مختلف نہیں تھے۔

ان اہم کاموں سے فارغ ہو کر میں نے روانگی کے انتظامات پر توجہ دی تو چند فون کالز کے بعد ہی مجھے اندازہ ہو گیا کہ ہانگ کانگ سے جلد از جلد باہر نکلنے کے لیے کیپنگی ٹو بنکاک سے بہتر کوئی اور نہیں ہو سکتی تھی۔ شاید ہانگ کانگ ہی نہیں بلکہ دنیا کے ہر ملک سے فوری روانگی کے لیے شاید اسی ملک کی ائرلائن بہتر رہتی ہے جو پروازوں کی کثرت کی وجہ سے کسی نہ کسی جگہ سے منزلِ مقصود تک پہنچنے کا بندوبست کرا دیتی ہے۔

ہانگ کانگ سے کیپنگی کی پرواز تین بجے بنکاک کے لیے روانہ ہونے والی تھی۔ وہاں سے سات بجے پی آئی اے پر کراچی کے لیے نشستیں دستیاب تھیں۔ اس طرح ہم کراچی کے وقت کے مطابق نو بجے کے لگ بھگ وہاں پہنچ سکتے تھے۔ میں نے فون پر ہی دو نشستیں مخصوص کرا کے تیسری سیٹ روکنے کی درخواست کی اور فوراً ہی سلطان شاہ کو روانہ کر دیا کیوں کہ ہم دونوں تو کراچی سے ہی واپسی کے ٹکٹ لے کر آئے تھے لیکن غزالہ کے لیے واپسی کا ٹکٹ خریدنا تھا اور ٹکٹ نمبر کے بغیر سیٹ بک نہیں کرائی جا سکتی تھی۔

سلطان شاہ کے چلے جانے کے بعد میں نے انٹرکام پر روم سروس کے عملے کو کوئی تیز اور عمدہ ہیئر لانے کی ہدایت کی تو سپروائزر نے مجھے بتایا کہ کمرے میں رکھے ہوئے منی بار میں وہ پوری اقسام موجود ہوں گی جو روم سروس کمرے میں مہیا کر سکتی تھی۔ دیگر اقسام کے لیے ہوٹل کے بار میں جانا ضروری تھا۔

"یہ لعنت ہمیشہ اور ہر جگہ تمہارے اعصاب پر سوار رہتی ہے۔" غزالہ نے سنگ ناز کی لمبی بوتل میرے ہاتھ میں دیکھ کر کہا۔ "پتا نہیں تم شراب پینے کی عادت ترک کیوں نہیں کر دیتے!"

"یہ کیا کہہ رہی ہو؟" میں نے دیدے پھاڑ کر کہا۔ "تم نے کسی رضیع دار گورے سامنے کے بیئر کو شراب کہہ دیا تو وہ کھڑے کھڑے مر جائے گا۔ اسے تم ولایتی زبان میں پانی کا خوشگوار نعم البدل کہہ سکتی ہو۔"

غزالہ کچھ دیر تک منہ بنائے خاموش بیٹھی رہی اور میں سنگ ناز کے انوکھے ذائقے کی لذتوں میں کھویا رہا۔ آہستہ آہستہ ہم دونوں نے ردیا اور اول خان سے ہونے والی گفتگو پر تبادلۂ خیال شروع کر دیا۔

اہم مسائل پر ہم دونوں کے درمیان کوئی اختلافِ رائے نہیں تھا اس لیے بحث کی کوئی گنجائش نہیں تھی۔ ہم ایک دوسرے کی معلومات میں اضافہ کرنے کے ساتھ اگلی حکمتِ عملی کا خاکہ تیار کرنے لگے۔

پاکستانی سرزمین اور اس کے مفادات کے بارے میں بھارتی مخابرات کے ہولناک عزائم کی تصدیق ہر طرف سے ہو رہی تھی۔ ردیا نے را کے سرگرم ہونے کی خبر دی تھی۔ اول خان نے بنکاک کے قریب سے ایسے مخفی بافندہ خانہ بدوشوں کی اطلاع دی تھی جو لانگ رینج ٹرانسمیٹر ساتھ لیے پھر رہے تھے اور غزالہ تو بھارت میں اپنی آنکھوں سے بہت کچھ دیکھ آئی تھی۔ اس کے مشاہدات کو جھٹلانا آسان کام نہیں تھا۔

وہ لوگ اپنے امریکی آقاؤں کے ساتھ مل کر شاید کوئی خوفناک منصوبہ تیار کر چکے تھے جسے بروئے کار لانے کے لیے پاکستان میں اندرونی خلفشار پیدا ہونا ضروری تھا۔ ملا سرکار سے سرکاری افسروں تک "اس زنجیری ہرکارے" کا تعلق سندھ میں پھیلے ہوئے ڈاکوؤں اور رسہ گیروں سے رہا تھا۔ وہ لوگ ان سماج دشمن عناصر کو جدید ترین ہتھیاروں سے لیس کر کے انہیں اتنا طاقتور بنانا چاہتے تھے کہ ان کی مدد سے خانہ جنگی اور لاقانونیت کی صورتِ حال پیدا کی جا سکے۔ دوسری طرف امریکا فوجی اور اقتصاری رکاوٹیں کھڑی کر کے ملک کو سنگین بحران کی طرف دھکیلنے کے لیے کوشاں تھا۔ اس پس منظر میں ایک بھیانک مصنوعی سیلاب پورے ملک کے اقتصادی اور انتظامی نظام کو تہ و بالا کر سکتا تھا اور شاید وہ لوگ ایسے ہی کسی سازگار ماحول کا انتظار کر رہے تھے۔

پہلی بند بوتل ختم کر کے میں نے منی بار سے سنگ ناز کی دوسری بوتل نکالی ہی تھی کہ اچانک فون بج اٹھا۔

غزالہ نے ریسیور اٹھایا۔ دوسری طرف کی بات سنتے ہی اس کے چہرے پر حیرت کے آثار نمودار ہو گئے پھر اس نے اپنے مخاطب کو لائن ہولڈ آن کرنے کی ہدایت کر کے "ماؤتھ پیس" پر ہاتھ رکھ کر مجھے بتایا کہ چو سین لائن پر تھا کیوں کہ زوران فوری طور پر مجھ سے بات کرنے کا خواہاں تھا۔

زوران اور حسین! چو سین کے نام سنتے ہی میرا ماتھا ٹھنک گیا کیوں کہ ہم لوگوں کو مکاؤ سے واپس آئے ہوئے تھوڑی ہی دیر گزری تھی۔ اس سے پہلے زوران ہم سے مل کر گیا تھا پھر ان دو گھنٹوں میں ایسی کون سی قیامت آ گئی تھی کہ اسے فون پر ہم سے رابطہ کرنے کی ضرورت پیش آ گئی تھی۔

دوسری اہم ترین بات یہ تھی کہ ہم نے زوران یا سانا کو ہانگ کانگ میں اپنی جائے قیام کے بارے میں ایک لفظ نہیں بتایا تھا۔ یہ بات تو یہ تھی کہ ائرپورٹ کی عمارت کے ایک دروازے سے باہر نکلنے کے بعد ہی مجھے ہانگ کانگ کے اوشی ہوٹل کا خیال آیا تھا لیکن زوران حیرتناک طور پر ہمارے اس ٹھکانے سے واقف ہو چکا تھا۔

میرا ذہن بہت تیزی کے ساتھ ان سوالات پر سوچنے میں مصروف تھا لیکن میں نے غزالہ کے ہاتھ سے ریسیور لینے میں لمحہ بھر کی بھی تاخیر نہیں کی۔

اس وقت تک دوسری طرف حسین ہی لائن پر موجود تھا۔

...کے جواب میں اس نے گرمجوشی کے ساتھ میری مزاج ... مجھے بتایا کہ ژون مجھ سے بات کرنی چاہ رہا تھا۔
"وہ تو ٹھیک ہے لیکن مجھے یہ بتاؤ کہ تم نے ہمارے ہوٹل کا ... کیسے لگایا؟"
... ہنستے ہوئے بولا۔ "یہ ژون کے اپنے انتظامات ہوتے ہیں۔ ... نے مجھے ہوٹل کا نام اور کمرا نمبر دے کر تم سے بات کرانے کا ... تھا۔ اس میں میرا کوئی کمال نہیں ہے۔"
... ریسیور پر رقت انگیز چینی موسیقی شروع ہو گئی پھر چند ثانیوں ... ژون لائن پر آ گیا۔
"مجھے امید ہے کہ تمہارا سفر ہلکا پھلکا اور خوشگوار ہو گا!" اس ... معنی خیز لہجے میں کہا۔
"ہیلو ژون!" میں نے ممنونیت سے لبریز لہجے میں کہا۔ "ہم ... تمہاری مہمان نوازی کو نہیں بھلا سکیں گے۔ اس وقت تم ... مجھے کیسے یاد کیا ہے؟"
"یہ بتاؤ کہ تمہاری واپسی کا کیا پروگرام ہے؟" ژون نے ... سوال کا جواب دیے بغیر پوچھا۔
... کچھ سوچنے لگے۔ "نئی شام ہو گوان کے بازاروں میں ... گزارنے کا ارادہ ہے۔" میں نے اپنی چھٹی حس کے زیر اثر جھوٹ ... ہوئے کہا۔ مجھے بک بک دال میں کچھ کالا نظر آنے لگا تھا۔
"روح اداروں کے لیے ہانگ کانگ بہت اچھی جگہ ہے۔" ژون ... رہا تھا۔ "تم پرسوں شام تک وہیں رکے رہو۔ یہ بہت محفوظ ... ہانگ کانگ لوٹ آؤ۔ پرسوں کے بعد تم جب چاہو، واپس جا سکتے ...۔"
"پرسوں کیا، میں ایک ہفتے تک رک سکتا ہوں۔" میں نے ... دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ مکارانہ سعادت مندی کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا۔ "لیکن میرے رکنے کی ضرورت کیوں پیش آ گئی؟ کیا ... ہانگ کانگ میں پھر کوئی دعوت ہونے والی ہے؟"
"تھوان نیشی کاؤ ایک بہت بڑی فرم میں ڈائریکٹر کے عہدے پر ... تھا۔" ژون کی زبان سے نیشی کاؤ کا ذکر سنتے ہی میرا دل اچھل ... کر سینے میں ڈوب گیا۔ وہ یقیناً کوئی خطرناک معاملہ تھا کیوں کہ ژون نے ... مافیا کے ساتھ مافیا کا ذکر حذف کر کے نیشی کاؤ کی فرم کا قصہ ... سنا رہا تھا۔ وہ کہہ رہا تھا۔ "تمہاری روانگی کے بعد اکلی سے ... نیشی کاؤ کی فرم کے سربراہ کا فون آیا تھا۔ وہ اپنے ساتھی کی موت پر ... بہت پریشان تھا اور اپنے طور پر اس قتل کی تفتیش کرانی چاہتا تھا۔ ... فوری طور پر ایک دو تفتیشی ماہرین مکاؤ بھیج رہا ہے۔ باتوں باتوں ... میں تمہارا اور تمہاری شادی کا ذکر بھی آیا تھا۔ اس نے خواہش ... ظاہر کی کہ اس کے آدمیوں کی تم سے ضرور ملاقات کرائی جائے اور ... میں نے اس سے وعدہ کر لیا۔ وہ لوگ کل یا زیادہ سے زیادہ پرسوں ... تک یہاں پہنچ جائیں گے۔ ان سے ملاقات کے بعد میں خود ... تمہاری جلد از جلد واپسی کا بندوبست کرا دوں گا۔"

میں نے اندازہ لگایا کہ ژون نے صرف مافیا کا ذکر گول کیا تھا۔ اس کی بقیہ کہانی صداقت پر مبنی تھی۔ اگر مافیا کے ژان نے میرے بارے میں کوئی زہر افشانی کر کے اپنے فوری شبہات کا اظہار کیا ہوتا تو ژون مجھے ٹیلی فون کرنے کے بجائے فوری طور پر اپنے شکاری میری طرف دوڑا دیتا جو مجھے بے دست و پا کر کے مکاؤ لے جاتے۔ اس کی فون کال اس امر کی غماز تھی کہ اٹلی میں بیٹھے ہوئے ژان کو میری نسبت پر شبہ ہو چکا تھا لیکن ژون میرے اصل کردار کے بارے میں بدستور لاعلم تھا۔
"یہ میرے لیے ایک اور اعزاز ہو گا۔" میں نے خندہ پیشانی کے ساتھ کہا۔ "میں تم سے اجازت لیے بغیر ٹاؤن کے اس ہوٹل کو خیرباد نہیں کہوں گا۔ لیکن مجھے اس امر پر حیرت ضرور ہے کہ تم کو میرے ہوٹل کا پتا کیسے چل گیا؟" میں نے قدرے توقف کے بعد ژون سے وہ ٹیڑھا سوال بھی کر ہی ڈالا تھا۔
ریسیور پر ژون کی تکبر آمیز اور بلند آہنگ ہنسی گونجی پھر اس کی آواز ابھری۔ "ژون اپنے دوستوں کو کبھی بھی حالات کے رحم و کرم پر بے یار و مددگار نہیں چھوڑتا۔ تمہاری دیکھ بھال اور تمہیں ہانگ کانگ کے غنڈوں سے بچائے رکھنے کے لیے میرے آدمیوں نے اسی وقت سے تمہاری دیکھ بھال شروع کر دی تھی جب تم نے ائرپورٹ کی عمارت سے باہر قدم رکھا تھا۔ درحقیقت تمہیں ہوٹل پہنچانے والا ٹیکسی ڈرائیور بھی میرے نمک خواروں میں سے تھا۔ تمہارے چیک اِن ہوتے ہی اس نے تمہارے کمروں کے نمبر اور ہوٹل کے نام سے میرے عملے کو آگاہ کر دیا تھا۔"
"تم واقعی بہت عظیم ہو اور اپنے دوستوں کی توقعات سے بڑھ کر خبرگیری کرتے ہو۔"
ژون نے مجھے جو کچھ بتایا، اس کی روشنی میں میں نے اسے پوری طرح مطمئن کر دیا اور ژون نے ہم تینوں کے لیے نیک امیدوں کا اظہار کرتے ہوئے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔
"کیا مسئلہ تھا؟" میرے فارغ ہوتے ہی غزالہ نے بے تابی کے ساتھ سوال جڑ دیا۔
"اٹلی میں مافیا کے بڑوں کو معلوم ہو گیا ہے کہ نیشی کاؤ کے قتل کے وقت میں بھی ژون کی تقریب میں شریک تھا اور اب ان کے آدمی میری مزاج پرسی کے لیے مکاؤ آ رہے ہیں۔"
میرے یک طرفہ مکالمات غزالہ کے لیے ناکافی ثابت ہوئے تھے اور وہ اس نئے قصے کی پوری تفصیل سنتے ہی سمجھ گئی تھی لیکن دو چار سوالوں کے جوابات سنتے ہی وہ بھی پریشان نظر آنے لگی۔
"ہمیں فوراً یہاں سے بھاگ نکلنا چاہیے۔" اس نے خوف زدہ لہجے میں تجویز پیش کی۔
"میں نے اسی وجہ سے ژون کو اپنے اصل پروگرام کی ہوا نہیں لگنے دی۔ ہماری پوری کوشش ہو گی کہ تین بجے کی پرواز سے یہاں سے نکل جائیں۔ اس مرتبہ ہم ان کے ہتھے چڑھ گئے تو شاید...

اور مافیا والے ٹینس کی گیند کی طرح مار مار کر ہمارا بھرکس نکال دیں گے لیکن اس راہ میں ایک بہت بڑی رکاوٹ حائل ہے۔"

"وہ کیا؟" میرا قرب میسر آجانے کے بعد شاید غزالہ اپنی عقل پر زور دینے کا عمل موقوف کر چکی تھی۔

"ڈون کے آدمی مسلسل ہماری نگرانی کر رہے ہیں۔" میں نے اسے آگاہ کیا۔ "ڈون نے اس نگرانی کو حفاظت قرار دیا ہے لیکن ڈون کے دیے ہوئے پروگرام سے انحراف کی صورت میں یہی محافظ ہمارے لہو کے پیاسے بن جائیں گے۔ ہمیں ایئرپورٹ سے یہاں تک لانے والا ڈرائیور بھی ان ہی میں سے تھا۔"

"اگر وہ تعداد میں کئی ہیں تو سلطان شاہ کا پیچھا بھی کیا گیا ہوگا۔ انہیں بکنگ ایجنسی کے دفتر سے معلوم ہو جائے گا کہ ہم نے آج سہ پہر کی پرواز سے تین نشستیں بک کرائی ہیں۔"

"وقت کم ہے اور کام خاصا کٹھن۔" میں نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے کہا۔ "مجھے فوری طور پر جائزہ لینا ہوگا کہ اس سلسلے میں کیا کیا جا سکتا ہے۔"

"تم اکیلے باہر نہ جاؤ!" مجھے اٹھتا دیکھ کر غزالہ نے اضطراری انداز میں کہا۔ "سلطان شاہ لوٹ آئے تو اسے بھی ساتھ لے لینا۔ اس طرح تم لوگ الگ الگ رہ کر ایک دوسرے کی خبرگیری تو کر سکو گے۔"

"فی الحال میرا لڑنے بھڑنے کا ارادہ نہیں ہے۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "میری پہلی کوشش یہی ہوگی کہ سیدھی انگلیوں سے گھی نکل آئے۔ اس میں ناکامی ہوئی تو دوسرے امکانات پر بھی غور کر لیا جائے گا۔"

"تم از کم مجھے اتنا تو بتا دو کہ تمہارا کیا ارادہ ہے۔" اس نے میری خوشامد کی۔

"نیچے اترنے کے بعد ہی اندازہ ہو سکے گا کہ مجھے کیا کرنا چاہیے۔ میری واپسی تک تم کمرے میں محدود رہنا اور سلطان شاہ کے علاوہ کسی اور کے لیے کمرے کا دروازہ ہرگز نہ کھولنا۔"

میں ساتویں منزل سے لفٹ کے ذریعے ہوٹل کے شاپنگ آرکیڈ میں اترا اور محتاط رہ کر آرکیڈ کا پورا چکر لگایا لیکن وہاں کسی ایسے آدمی کی شناخت میں کامیاب نہیں ہو سکا جس پر میری نگرانی کرنے کا شبہ کیا جا سکتا ہو۔ میں دوبارہ لفٹ میں سوار ہو کر نچلی منزل پر اترا تو دروازے کے قریب ہی مجھے اس ٹیکسی ڈرائیور کی جھلک نظر آئی جو ہمیں ایئرپورٹ سے ہوٹل تک لایا تھا لیکن وہ مجھے دیکھتے ہی شفاف شیشوں کے پیچھے سے کہیں روپوش ہو گیا۔

اسے دیکھ لینے کے بعد میں اطمینان سے استقبالیہ کاؤنٹر کی طرف بڑھ گیا۔ میں نے وہیں کھڑے کھڑے چند تفریحی کتابچوں کا سرسری سا مطالعہ کیا پھر سگریٹ سلگاتا ہوا نکاسی کے راستے کی طرف بڑھ گیا۔

ہوٹل کے برآمدے سے ذرا پہلے دمکتی ہوئی سرخ ٹیکسیوں کی قطار موجود تھی۔ میرے باہر نکلتے ہی اگلی ٹیکسی تیزی سے حرکت میں آئی اور میرے قریب آ کر رک گئی۔ ڈرائیور نے ریموٹ کنٹرول استعمال کرتے ہوئے ٹیکسی کا عقبی دروازہ کھول دیا۔ میں نے ڈرائیونگ سیٹ کا جائزہ لیا تو وہاں میرا شناسا چہرہ براجمان تھا۔ فرق صرف اتنا تھا کہ اس نے اپنی آنکھوں پر تاریک اور بڑے شیشوں والی عینک چڑھا لی تھی۔

میں نے اسے پہچان لینے کے بعد کسی رد عمل کا مظاہرہ کیے بغیر پچھلی سیٹ میں داخل ہو گیا۔ اس نے میٹر آن کرتے ہوئے ٹیکسی آہستگی کے ساتھ آگے بڑھا دی۔

"کہاں جانا ہے؟" اس نے سڑک پر نکلنے سے پہلے بڑے سپاٹ لہجے میں پوچھا۔

"کسی ایسی جگہ جہاں تم تاریک شیشوں کی عینک اتار کر بات کر سکو!"

اس نے بری طرح چونک کر میری طرف گردن گھمائی پھر سیدھا ہوتے ہوئے بولا۔ "میں تمہاری بات کا مطلب نہیں سمجھا۔"

"میں ابھی ابھی ڈون سے بات کرنے کے بعد تمہاری تلاش میں نیچے آیا تھا۔۔۔"

"دیکھو مسٹر!" وہ بڑبڑا کر بولا۔ "مجھے یہ بتاؤ کہ تمہیں کہاں جانا ہے۔ میں کسی ڈون وون کو نہیں جانتا۔ دوسرے مسافروں کی طرح تم بھی میرے لیے بالکل اجنبی ہو۔ ہم لوگ اجنبیوں سے بے تکلف ہونا پسند نہیں کرتے۔"

"ڈون مجھے بتا چکا ہے کہ اس نے تمہیں ہماری حفاظت اور نگرانی پر مامور کیا ہے۔ تم انکار نہیں کر سکتے کہ ایئرپورٹ سے تم ہمیں ہوٹل تک لائے تھے۔ وقت برباد مت کرو۔ مجھے تم سے ضروری بات کرنی ہے۔"

اس نے چشمہ اتار کر ونڈ شیلڈ پر لگے ہوئے عقب نما آئینے کا زاویہ قدرے ترچھا کیا اور اس میں میری طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "ڈون نے تمہیں سب کچھ بتا دیا ہے تو میرا انکار بے سود ہے۔ بتاؤ کہ تمہیں کدھر جانا ہے؟"

"کسی ویران اور دور افتادہ مقام کی طرف نکل چلو۔" میں نے کہا پھر چونکنے کی اداکاری کرتے ہوئے سوال کیا۔ "ہاں یہ تو بتاؤ تمہارے ساتھ اور کتنے لوگ ہیں؟"

"ڈون نے تمہیں یہ نہیں بتایا؟" میرے سوال پر اس کا لہجہ اشتباہ آمیز ہو گیا۔

"احمق مت بنو!" میں نے برا سا منہ بنا کر کہا۔ "ڈون کو اس سوال کی کوئی ضرورت نہیں تھی۔ میری بیوی ابھی تک ہوٹل کے کمرے میں ہے۔ میں صرف یہ جاننا چاہتا ہوں کہ اسے تمہارا تحفظ حاصل ہے یا وہ بالکل اکیلی رہ گئی ہے؟"

عقب نما آئینے میں ہماری نگاہیں چار ہو گئیں۔ وہ بغور

جب کا جائزہ لے رہا تھا جیسے میری بات کا وزن تول رہا ہو پھر وہ
آپ کی مرا سانس لے کر بولا۔ "تم اسے اتنا ہی غیر محفوظ سمجھ رہے ہو
تو اسے بھی اپنے ساتھ لے لو۔ اس وقت میں اکیلا ہی ہوں لیکن
ضرورت پڑنے پر دس منٹ میں چار چھ آدمی مہیا کر سکتا ہوں۔"
"یہ مجبوری ہے۔" میں نے شانے اچکا کر کہا۔ "تم چلتے رہو
تم سے بات کرنی بہت ضروری ہے۔ اسے اتنی آسانی سے
نہیں کیا جا سکے گا۔ وہ مارشل آرٹس میں خاصی مہارت رکھتی

"تم پہیلیاں بجھوا رہے ہو۔ مجھے کھل کر بتاؤ کہ تمہیں کس قسم
کا خطرہ درپیش ہے۔ میں تھوڑی ہی دیر میں اس کے سدباب کا پورا
بندوبست کر لوں گا۔ یہ مت سوچو کہ ہانگ کانگ والے حصے میں تو شاید
کہیں ویرانی نظر آ جاتی ہے" کولون میں قابل استعمال زمین کا
ایک ٹکڑا اور بالکل گنجان ملے گا۔ تم کسی تمہید کے بغیر اپنی بات شروع
کر سکتے ہو۔"

مجھے اس سے جو کچھ معلوم کرنا تھا وہ میرے علم میں آ چکا تھا۔
اب میری کوشش صرف اتنی تھی کہ سلطان شاہ کے واپس ہونے
تک میں اسے اس طرح الجھائے رہوں کہ اسے میرے بارے میں
ژون سے بات کرنے کی مہلت نہ مل سکے۔ ہانگ کانگ سے ہماری
فوری روانگی کا انحصار اسی ایک نکتے پر تھا۔

"بات دراصل یہ ہے کہ ہوٹل میں ہمارا کوئی بدخواہ مقیم ہے۔
ژون سے میری بات ہونے کے بعد وہ اتنی دیر کا ہم پر مجھے تین بار دھمکی
آمیز کالیں دے چکا ہے اور آپریٹر بتانے سے قاصر ہے کہ ہمیں
ہوٹل کے کس کمرے یا حصے سے فون کیا جا رہا ہے۔" میں نے اسے
الجھانے کے لیے فی الفور ایک کہانی سوچتے ہوئے کہا۔ "میں اسی
سلسلے میں تمہاری مدد لینے کے خیال سے نیچے آیا تھا لیکن اب یہ
خوف ستا رہا ہے کہ اس بدمعاش نے چوتھی بار فون کیا تو میری بیوی
کی آواز سن کر وہ اندازہ لگا لے گا کہ وہ کمرے میں اکیلی ہے پھر وہ
اسے نقصان پہنچانے کی کوشش بھی کر سکتا ہے۔"

میری کہانی سن کر اس کی پیشانی پر متفکر آمیز لکیریں نمودار ہو
گئیں اور وہ بولا۔ "پھر تو ہم دونوں کو باہر نکلنے کے بجائے اسی
کمرے میں موجود ہونا چاہیے تھا۔ تمہارا تیسرا ساتھی تو تھوڑی دیر
پہلے باہر چلا گیا تھا۔ وہ بے چاری واقعی اکیلی اور بری طرح خوفزدہ
ہوگی۔"

"دراصل میں اس معاملے میں ژون سے مشورہ کرنا چاہ رہا
تھا۔" میں نے کہا۔

"تمہارے کمرے سے ہی تم اسے فون بھی کر سکتے ہیں۔ یہاں
اتنی فوری کال مل جاتی ہے۔"

"لیکن وہ میں نہیں چاہتا۔" میں نے کراہتے ہوئے کہا۔ "ہوٹل
کے آپریٹر کے علاوہ اور کسی کو علم نہیں ہو سکتا کہ میرے لیے ژون کا
فون آیا تھا۔ مجھے شبہ ہے کہ وہ جو کوئی بھی ہے اس ہوٹل کے
آپریٹر سے ملا ہوا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ان دونوں نے اب میری ہر
کال سننے کا بندوبست کر لیا ہو۔"

"تمہارا شبہ معقول ہے۔" وہ سرہلاتے ہوئے بولا۔ "تو کیا تم
اب کوئی پبلک فون استعمال کرنے کا ارادہ رکھتے ہو؟"

"تمہارے پاس ژون سے رابطے کے لیے کوئی لاسلکی اپریٹس
نہیں ہے؟"

اس نے مایوسی سے اپنا سر ہلا دیا۔ "یہاں فون کی سہولت اتنی
عام اور قابل اعتماد ہے کہ کبھی ٹرانسیٹر وغیرہ کی ضرورت ہی نہیں
پڑی۔ زیادہ ایمرجنسی ہو تو موبائل فون سے آسانی کرانے پر مل جاتا
ہے۔"

"پھر تو سارا معاملہ ہی چوپٹ ہو گیا۔" میں نے اس سے زیادہ
مایوسی کا اظہار کرتے ہوئے کہا۔ "میرا خیال تھا کہ میں کسی ویران
مقام سے تمہارے ٹرانسیٹر کے ذریعے ژون سے رابطہ کر سکوں
گا...."

"کسی پبلک فون پر گاڑی روک لوں؟" اس نے ایک طویل
چکر لگانے کے بعد ناتھن روڈ کے پرہجوم ٹریفک میں شامل ہوتے
ہوئے پُرتفکر لہجے میں سوال کیا۔

"مجھے الجھن ہو رہی ہے۔ اب واپس ہوٹل ہی چلو۔ وہ اپنی
بیوی کو ساتھ لینے کے بعد ہی کوئی فیصلہ کرنے کے قابل ہو سکوں
گا۔ تمہیں میرے ساتھ میرے کمرے تک جانا ہوگا کیونکہ مار
دھاڑ کے تصور ہی سے میرا دورانِ خون تیز ہونے لگتا ہے اور میں
بے سُدھ ہو کر بستر پر گر جاتا ہوں۔"

"بلڈ پریشر کے مریض کی حالت کسی کھوکھلے تنے جیسی ہوتی
ہے۔" اس نے مجھ سے ہمدردی کرتے ہوئے کہا۔ "تمہارا قد کاٹھ
دیکھ کر بڑے بڑے سورماؤں کو پسینہ آ سکتا ہے لیکن برا وقت آنے
پر تم شاید کسی کو ایک تھپڑ مارنے کے قابل بھی نہیں رہتے ہو گے۔
یہ بے بسی اور بے چارگی کی انتہا ہے۔"

میں نے کوئی تبصرہ نہیں کیا۔ اس نے ناتھن روڈ کے سرے پر
آخری سگنل سے ٹیکسی دائیں طرف گھمائی اور دوبارہ ہوٹل کی
طرف ہو لیا۔ میں نے اپنے چہرے پر نقاہت طاری کرنے کی کوشش
شروع کر دی تاکہ وہ مجھے بالکل ہی مجہول اور بے ضرر سمجھ کر بے
چون و چرا میری ہدایتوں پر عمل کرتا چلا جائے۔

"میں دو منٹ میں گاڑی کی چابی لے کر آتا ہوں۔" اس نے
مجھے مقررہ مقام پر اتارنے کے بجائے ٹیکسی قطار کے آخر میں
روکتے ہوئے کہا اور انجن بند کر کے پھرتی سے ایک طرف دوڑتا چلا
گیا۔

واپسی میں اس کے ساتھ ایک اور چینی چلا آ رہا تھا۔ اس
دوران میں بھی ٹیکسی سے اتر کر ایک طرف کھڑا اس کا انتظار کر رہا
تھا۔

اس کے ساتھ آنے والے نے ٹیکسی کی ڈرائیونگ سیٹ

سنبھال لی اور وہ خود میرے ساتھ ہوٹل کے برآمدے کی سیڑھیاں طے کرنے لگا۔

"تم مجھے چھوڑ کر کون سی چابی لینے گئے تھے؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔

"میں اپنی ٹیکسی کی چابی لینے گیا تھا۔ وہ پارکنگ لاٹ میں کھڑی ہوئی ہے۔"

"پھر تم ابھی کس کی ٹیکسی چلا رہے تھے؟" اس کے جواب نے میری حیرت میں اضافہ کر دیا۔

وہ خفت آمیز انداز میں ہنس پڑا۔ "ہانگ کانگ میں ٹیکسیاں ایک قطار میں، باری کے مطابق مسافر اٹھاتی ہیں جو اپنی باری نہ لے، اسے مغربہ اسٹینڈ سے خالی رخصت ہونا پڑتا ہے۔ اسی لیے میں نے اپنی ٹیکسی پارکنگ لاٹ میں کھڑی کر دی ہے۔ تم باہر آئے تو میں نے سب سے آگے والی ٹیکسی لے لی۔ کولون میں چلنے والے سارے ہی ڈرائیور مجھے اچھی طرح جانتے ہیں اس لیے میں ہر جگہ اپنا کام نکال لیتا ہوں۔ واپس آنے کے بعد میں نے وہ ٹیکسی، میٹر کے کرائے اور پچاس ڈالر کے انعام کے ساتھ اس کے اصل مالک کو لوٹا دی ہے۔"

زیادہ سے زیادہ وقت لینے کے ارادے سے، میں تکان کا مظاہرہ کرتے ہوئے آہستہ آہستہ چل رہا تھا۔ جب میں اس کے ہمراہ ساتویں منزل پر اپنے کمرے میں داخل ہوا تو سلطان شاہ وہاں موجود تھا۔ کمرے کا دروازہ کھولنے سے پہلے ان دونوں نے ٹکٹ وغیرہ چھپا لیے تھے کیوں کہ میں نے دستک دیتے ہوئے اپنے مہمان کی موجودگی کا ذکر بھی کر دیا تھا۔

اس ٹیکسی ڈرائیور کا نام البرٹ کم تھا۔ اس نے احمقانہ انداز میں ان دونوں سے ہاتھ ملائے۔ میں نے اسے بیئر کی پیش کش کی جو اس نے بلا تامل قبول کر لی۔ جب میں نے بیئر کے دو ڈبے اس کے سامنے رکھے تو اس کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔

"تم تو وقت ضائع کرنے کے موڈ میں معلوم ہوتے ہو۔ یہ معاملہ بہت اہم اور سنگین ہے۔ تمہیں باہر چل کر فوراً ٹیون سے بات کرنی چاہیے۔" اس نے قدرے سرپرستانہ انداز میں مجھے جھڑکا۔

"وقت ضائع نہیں کر رہا۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ دونوں ڈبے خالی ہونے تک اس ناہنجار کی چوتھی کال بھی آ جائے اور تم اس سے بات کر کے کوئی نتیجہ اخذ کر سکو۔ میں تمہاری اس کمرے میں موجودگی اور ذہانت سے فائدہ اٹھانا چاہتا ہوں۔" میں نے تیسرا ڈبا اپنے لیے کھول لیا۔

"تم بہت چالاک آدمی ہو۔" اس نے قہقہہ مار کر سگریٹ سلگائی پھر بیئر گلاس میں انڈیلنے لگا۔

"یہ کیا چکر چل رہا ہے؟" البرٹ کے مصروف ہو جانے کے بعد سلطان شاہ نے بھرائی ہوئی آواز میں، اردو میں سو... "معلوم ہوتا ہے کہ اب ہم پھر سے دلدل میں پھنسنے والے ہیں۔"

"رونا بند کرو۔ ابھی تک سب ٹھیک جا رہا ہے۔ [illegible] واحد ربال ہے جو ہماری نگرانی کر رہا تھا۔ اسے بے بس کر کے کسی روک ٹوک کے بغیر یہاں سے نکل سکتے ہیں۔ تم یہ بتاؤ کہ [illegible] رہا؟"

"سب کام بن گیا۔ ٹکٹ میری جیب میں ہیں۔" [illegible] ٹکٹ کا لفافہ نکالتے ہوئے کہا۔

"تم اس زرد گینڈے کو کب اور کیسے زیر کرنے کا ارادہ رکھتے ہو؟" غزالہ نے پوچھا۔

میں ڈبے سے بیئر کا گھونٹ لیتے ہوئے سوچ میں پڑ گیا۔ [illegible] کم کے شکنجے سے نجات پانے کی سہل ترین صورت یہ تھی کہ اسے بے ہوش کر کے اس کے منہ میں کپڑا ٹھونسنے اور باندھ کر اسی کمرے کے کسی کونے کھدرے میں چھوڑ دیتے لیکن اس میں خطرہ تھا کہ روم سروس یا صفائی کے عملے کا کوئی فرد ہمارے [illegible] بعد کمرے میں داخل ہوتا تو بھانڈا پھوٹ جاتا۔ اگر وہ ہماری روانگی سے کافی دیر پہلے رونما ہوتا تو ٹوون ہمارے لیے رکاوٹ کھڑی کر سکتا تھا۔ دوسری صورت یہ تھی کہ اسے اس کی ٹیکسی میں بے ہوش کر کے کہیں چھوڑ دیا جاتا لیکن وہ صورت مخدوش تھی اس لیے میں نے تیسرے امکان پر عمل کرنے کا [illegible] کرتے ہوئے کہا۔ "مقدر نے یاوری کی تو یہ کانٹا بھی آسانی سے نکل جائے گا۔"

"تم لوگ کس زبان میں باتیں کر رہے ہو؟" البرٹ نے [illegible] آنکھ بند کر کے میری طرف دیکھتے ہوئے پوچھا۔

"اپنی مادری زبان میں، انھیں تمہاری چالاکی کا قصہ [illegible] تھا۔ دوسرے کی ٹیکسی لے کر مجھے گھیرنے کا خیال کسی عام آدمی کے ذہن میں نہیں آ سکتا تھا۔" میں نے اسے خوش کرنے کے لیے کہا۔

اس نے بزرگانہ انداز میں اپنے سر کو جنبش دی اور [illegible] کی طرف متوجہ ہو گیا۔

ہمارا سامان صرف ایک مختصر سے بیگ تک محدود تھا۔ [illegible] میں چیک اِن کرتے ہوئے ہم نے دونوں کمروں کے کرائے [illegible] مساوی رقم پیشگی جمع کرا دی تھی اس لیے ایک دن کا کرایہ [illegible] کے بعد بھی اتنی رقم بچ جاتی جو فون کے بل اور منی بار کے [illegible] بہ آسانی پورا کر سکتی تھی۔ ان حالات میں، میں نے ہوٹل [illegible] کوئی اطلاع دیے بغیر وہاں سے روانہ ہونے کا فیصلہ [illegible] ٹوون فون بھی کر بیٹھے تو اسے ہماری روانگی کی بھنک نہ مل سکے۔

پون گھنٹے میں البرٹ کم، مونگ پھلی کے دانوں کے [illegible] کے ساتھ بیئر کے تین ڈبے خالی کر چکا تو اس کی آنکھوں [illegible] سُرخی جھلکنے لگی۔ تیزی کے ساتھ پینے کی وجہ سے اس کی [illegible]

دورے بھاری ہو گئی تھی۔

میں نے موقع پاتے ہی روانگی کا اعلان کر دیا۔ البرٹ نے مجھے یاد دلایا کہ پُراسرار اجنبی کی وہ کال نہیں آئی تھی جس کا مجھے انتظار تھا لیکن میں نے یہ کہہ کر کہ ہم دن بھر اس بے ہودہ کال کے انتظار میں نہیں بیٹھے رہ سکتے، اسے ٹال دیا۔ وہ خود بھی ڈوزن سے فوری طور پر علیحدگی کی افادیت پر غور و فکر کر رہا تھا۔

نیچے جاتے ہوئے میں نے البرٹ سے باتوں ہی باتوں میں اس کی ٹیکسی کا نمبر معلوم کر لیا پھر یہ جان کر مجھے مزید خوشی ہوئی کہ اس کی ٹیکسی ہوٹل کے بجائے ایک قریبی کمرشل پارکنگ لاٹ میں موجود تھی۔

ہوٹل سے نکلنے کے بعد ہم چاروں لفٹ کے ذریعے اس کمرشل پارکنگ کی تیسری منزل پر پہنچے تو وہاں گاڑیوں کے ہجوم میں دور دور تک کسی ذی روح کا وجود نہیں تھا۔ اس مصروف علاقے میں لوگ دن بھر کے لیے یا پھر طویل دورانیے کے لیے ہی کرائے کی جگہوں پر گاڑیاں پارک کرتے ہیں۔ وہاں عام طور پر صبح اور شام کو بھیڑ بھاڑ رہتی ہے لیکن دن کے بقیہ حصے میں کوئی قابل ذکر آمد و رفت نہیں ہوتی۔

ہم البرٹ کی ٹیکسی کی طرف جا رہے تھے کہ نچلی منزل سے ایک کار اوپر آئی اور ترتیب سے کھڑی ہوئی گاڑیوں کے درمیانی راستے سے گزرتی ہوئی جگہ کی تلاش میں اس سمت میں چلی گئی جدھر اگلی منزل میں داخلے کا کنکریٹ ریمپ واقع تھا۔ اس گاڑی کے انجن کی گونج معدوم ہونے پر میں نے اپنا داہنا ہاتھ جیب میں ڈال لیا۔

البرٹ اپنی گاڑی کے قفل کھول رہا تھا تو ہم تینوں خطرناک حد تک اس سے قریب ہو چکے تھے۔ میں نے ایک نظر گرد و پیش کا جائزہ لیا، میری اور سلطان شاہ کی نگاہیں چار ہوئیں پھر اس نے بہت مضبوطی کے ساتھ البرٹ کی گردن دبوچ کر اس کا دہانہ سختی سے اپنی ہتھیلی سے دبا لیا۔

البرٹ اس ناگہانی افتاد پر بوکھلا کر بری طرح تڑپا لیکن اسی لمحے میرا داہنا ہاتھ جیب سے باہر نکل آیا اور میں نے ہم گن کی نال اس کے بائیں پہلو سے لگا کر ٹریگر دبا دیا۔

البرٹ کے بدن نے ایک شدید جھٹکا لیا اور اچانک بے جان ہو گیا۔ ٹیکسی کی چابی اس کے ہاتھ سے چھوٹ کر فرش پر گر گئی تھی۔ وہ نہایت خوفناک صورت حال تھی لیکن ہم میں سے کسی کو ایک دوسرے کو ہدایت دینے کی ضرورت پیش نہیں آئی۔ سلطان شاہ نے البرٹ کی گردن چھوڑ کر اس کی بغلوں میں ہاتھ دے دیا تھا۔ دور سے دیکھنے پر یہی نظر آتا تھا کہ اس نے کسی کمزور مریض کو سہارا دیا ہوا ہے۔ البرٹ کا دوسرا پہلو میں نے سہار لیا۔ غزالہ نے فرش پر سے چابی اٹھا کر پھرتی کے ساتھ ٹیکسی کی کشادہ ڈگی کھولی اور ہم لڑکھڑاتے البرٹ کو اسی طرف لے گئے۔ جوتوں میں پھنسے ہوئے اس کے بے جان پیر فرش پر گھسٹ کر آہستہ سرسراہٹ پیدا کر رہے تھے۔

اپنی پوزیشن درست کر کے ہم نے ایک جھٹکے سے البرٹ کی تازہ اور نرم لاش کو اٹھایا اور آہستگی کے ساتھ ٹویوٹا کراؤن کی ڈگی میں ڈال دیا۔ وہ ڈگی اتنی کشادہ تھی کہ اس میں البرٹ کے ساتھ مزید کئی لاشیں سما سکتی تھیں۔

ہمارے فارغ ہوتے ہی غزالہ نے تیزی کے ساتھ ڈگی بند کر دی۔ اس سے پہلے ہی وہ چابی ڈگی میں پھینک چکی تھی۔

میں نے سلطان شاہ کی طرف دیکھا تو اس کے چہرے پر ہوائیاں اڑ رہی تھیں اور آنکھیں فرطِ خوف سے اپنے حلقوں سے باہر ابلی پڑ رہی تھیں۔ غزالہ بھی خائف نظر آ رہی تھی۔ میں نے ان دونوں کو دیکھتے ہوئے ہنسنے کی کوشش کی تو اپنی آواز مجھے خود اجنبی اور کھوکھلی محسوس ہوئی پھر ہم تینوں ہی بیک وقت لفٹ کی طرف واپس چل پڑے۔

اس مرتبہ نچلے بعد و بکرے دو گاڑیوں نے ہمارا راستہ کاٹا اور اسی منزل پر جگہ نہ پا کر اوپر والی منزل کے راستے کی طرف بڑھتی چلی گئیں۔ ان کے کسی مسافر کو کسی سنگین واردات کا شبہ نہیں ہو سکتا تھا۔

"اپنے تاثرات درست کر لو!" موقع پا کر میں نے زبان کھولی۔ "تم دونوں کے چہرے ڈراؤنے لگ رہے ہیں۔"

"تم خود بھی اپنی صورت سے جلاد یا قاتل نظر آ رہے ہو۔" غزالہ نے سپاٹ اور ویران آواز میں کہا۔ "ہمیں نیچے جانے سے پہلے خود کو سنبھالنا چاہیے ورنہ ہم نیچے ہی دھر لیے جائیں گے۔"

ہم نے ایک کھلی عمارت میں دن دہاڑے ایک آدمی کو قتل کیا تھا۔ وہ ڈوزن کا مددگار تھا۔ اس لیے اس کا مجرم ہونا تقریباً یقینی تھا لیکن پھر بھی اس کا خون ہمارے ہاتھوں پر ناچ رہا تھا۔ میں شدت سے سگریٹ پینے کی خواہش محسوس کر رہا تھا لیکن اس لاٹ کی بغلی دیواروں پر جلی حروف میں تمباکو نوشی کی ممانعت کی ہدایات درج تھیں۔ ہم چند ثانیوں تک لفٹ کے سامنے کھڑے رہے۔ میں زیادہ دیر تک اس منزل پر رکنا نہیں چاہتا تھا اس لیے میں نے لفٹ کا بٹن دبایا اور جب خالی لفٹ اوپر آئی تو ہم تینوں نیچے جانے کے بجائے ساتویں منزل کی طرف روانہ ہو گئے جو لفٹ کی آخری منزل تھی۔

کولون کے اس علاقے میں پارکنگ کی سرکاری جگہ کا اس قدر شدید قحط تھا کہ اس عمارت کی ساتویں منزل پر بھی بس اکا دکا جگہیں خالی تھیں۔ رات گئے تک شاید وہ تمام منزلیں خالی ہو جاتی ہوں گی اور اگلی صبح سے پھر وہی چکر چل پڑتا ہوگا۔ میرا خیال تھا کہ اس پارکنگ لاٹ کے چوکیدار دو تین دن گزرنے سے پہلے البرٹ کی ٹیکسی کی طرف متوجہ نہیں ہو سکیں گے۔ اس سے پہلے لاش سڑ کر بدبو دینے لگتی تو دیگر بات تھی۔

"جاؤ سے پوچھ لو خیر گزشت!" میں نے مسکراتے ہوئے غزالہ سے کہا۔

"تمہارا خون بہت ٹھنڈا لیکن کھوپڑی گرم ہے۔" سلطان شاہ نے بھی زبان کھولی۔ "کبھی کبھی تو تمہاری سرد مہری اور سفاکی دیکھ کر خوف آنے لگتا ہے۔"

"مجھے آخری لمحے تک اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ تم اسے مارنے کا ارادہ رکھتے ہو۔" غزالہ بولی۔ "کسی منصوبہ بندی کے بغیر اتنا بڑا قدم اٹھا کر تم نے بہت بڑا خطرہ مول لیا تھا۔"

"اس مردود نے منصوبہ بندی کا موقع ہی نہیں دیا۔" میں نے ہنس کر کہا۔ مجھے خوشی تھی کہ میں ان کی کھوپڑیوں پر جمی ہوئی برف پگھلانے میں کامیاب ہو چکا تھا۔ بول چال شروع ہونے کے ساتھ ہی چہروں کے بگڑے ہوئے نقوش تیزی کے ساتھ اعتدال پر آنے لگے تھے۔

"اور اگر کسی سے کوئی گڑبڑ ہو جاتی؟" سلطان شاہ نے سوال کیا۔ "میں سمجھا کہ تم اسے بے ہوش کر کے بے بس کرنے کا ارادہ رکھتے ہو لیکن تمہارے تو تیور ہی کچھ اور تھے۔"

"گڑبڑ کیسے ہوتی؟" اسی کو تو ٹیم ورک کہتے ہیں۔ یہ لیڈر کا کام ہوتا ہے کہ وہ اپنی ٹیم کے ہر رکن کی خوبیوں اور خامیوں سے واقف ہو۔ اس کے بعد راوی ہمیشہ چین لکھتا ہے۔"

"اب یہاں سے باہر نکلو۔ مجھے اس جگہ سے وحشت ہو رہی ہے۔" غزالہ منمنائی اور میں نے لفٹ کا بٹن دبا دیا۔

میں مغرب کے گنجان آباد شہروں میں واقع پارکنگ لاٹس میں ہونے والے قتل، اغوا، آبروریزی اور ڈکیتی کے بارے میں آئے دن خبریں پڑھتا رہتا تھا لیکن ان واقعات کو عقل تسلیم نہیں کرتی تھی لیکن کولون کے اس پارکنگ لاٹ میں نہایت خاموشی اور رازداری کے ساتھ قتل کی ایک واردات کا ارتکاب کرنے کے بعد مجھے اندازہ ہو رہا تھا کہ ایسی جگہیں سوچے سمجھے جرائم کے لیے بہت زرخیز تھیں۔ شاید یہی وجہ تھی کہ ایسی تجارتی عمارات کی ہر منزل پر مسلح محافظوں کی موجودگی کو لازمی قرار دینے کا رجحان فروغ پا رہا تھا۔

چند منٹ بعد ہم تینوں انیرٹ بکر کے اس مقتل اور مدفن سے باہر نکل کر فٹ پاتھ پر رواں ہجوم میں گھل مل چکے تھے اور مزید چند منٹ بعد ہماری ٹیکسی ہانگ کانگ انٹرنیشنل ائرپورٹ کی طرف اڑی جا رہی تھی۔

ہانگ کانگ پہنچنے والوں کے لیے ویزا فیس سمیت کسی بھی قسم کا کوئی ٹیکس لاگو نہیں ہے لیکن وہاں سے روانہ ہونے والوں کو کوچ کی صورت میں پرواز راہداری خریدنا لازمی ہے جس کی مالیت ڈیڑھ سو ہانگ کانگ ڈالر فی مسافر ہوتی ہے اور امیگریشن کاؤنٹر پر جانے سے پہلے اس کی پڑتال ہوتی ہے۔

ہانگ کانگ کا فضائی مستقر اس علاقے کے مصروف ترین ہوائی اڈے کی حیثیت رکھتا ہے اس لیے وہاں آنے جانے والے مسافروں کی دن بھر ریل پیل رہتی ہے۔ اس وقت امیگریشن کے لیے متعدد کاؤنٹر کام کر رہے تھے لیکن ہم تینوں نے ایک ہی قطار میں کھڑے ہونے کو ترجیح دی۔ ہم نے غزالہ کو سب سے آگے رکھا تاکہ اسے کوئی دشواری پیش آئے تو میں اپنی جگہ سے ہی اس کی مدد کر سکوں لیکن غزالہ کسی بھی سوال کا سامنا کیے بغیر چند ثانیوں میں دوسری طرف نکل گئی۔ اس کے بعد میری باری تھی۔

کاؤنٹر پر سنہرے فریم کی عینک پہنے ایک جواں سال خوبرو چینی دوشیزہ براجمان تھی۔ وہ ایسی دلکش تھی کہ اسے دیکھ کر خواہ مخواہ دل میں گدگدی سی ہونے لگتی تھی۔ لیکن جب اس نے میرے پاسپورٹ کی ورق گردانی کرتے کرتے نظریں اٹھا کر غور سے میری طرف دیکھا تو مجھے اپنے قدموں کے نیچے سے زمین نکلتی ہوئی محسوس ہونے لگی اور میرے حلق میں کانٹے چبھنے لگے۔

ڈیسک پر رکھے ہوئے کمپیوٹر کی بورڈ پر تیزی کے ساتھ اس کی انگلیاں حرکت میں آئیں۔ میرے کوائف فیڈ کرنے کے بعد وہ مانیٹر کی روشن اسکرین پر نظریں جما کر معلومات کا انتظار کرنے لگی۔ اسکرین پر بدلتے ہوئے الفاظ اور سطروں کا گھٹتا بڑھتا انعکاس اس کے چہرے پر جھلکتا رہا پھر جب اسکرین ساکت ہوئی تو اس نے ایک مرتبہ پھر میرے پاسپورٹ کے اوراق الٹے اور اسے اپنی ڈیسک کے نچلے خانے میں ڈال لیا۔

"سوری! تم مکاؤ سے کلیئرنس آئے بغیر یہ ملک نہیں چھوڑ سکتے۔" اس کے سرد اور بے رحمانہ الفاظ کسی ہتھوڑے کی طرح میرے ذہن پر گرے۔

"مم... مگر کیوں؟" میں نے لکنت آمیز لہجے میں احتجاج کرنا چاہا۔

"پیچھے کھڑے ہو جاؤ۔" اس نے اپنی پشت والی راہداری کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ "یہ وضاحت مسافروں کو نمٹانے کے بعد کی جا سکے گی۔"

اس کے عقب سے ایک باوردی سپاہی نمودار ہوا اور اس نے میرا بازو تھام کر مجھے کسی مجرم کی طرح عقبی دیوار کے ساتھ کھڑا کر دیا۔ میرا پاسپورٹ اور بورڈنگ کارڈ امیگریشن آفیسر اپنے قبضے میں لے چکی تھی۔

اس نے چہکنے والی آواز میں اگلے مسافر کو آگے بڑھنے کی ہدایت کی تو سلطان شاہ بوکھلایا ہوا کاؤنٹر پر پہنچ گیا۔ میرا انجام دیکھ لینے کے باعث اس کا چہرہ ہوائیاں و حواس ہو رہا تھا۔

میری حیرت کی انتہا نہ رہی جب سلطان شاہ کا پاسپورٹ مہر لگا کر اسے لوٹا دیا گیا اور وہ بے یقینی کے عالم میں میرے قریب سے گزرتا ہوا سیکورٹی چیک کی طرف بڑھ گیا۔

اس وقت میرے ذہن میں آندھیاں سی چل رہی تھیں۔ غزالہ اور سلطان شاہ کو کسی باز پرس کے بغیر ہانگ کانگ

چھوڑنے کی اجازت مل گئی تھی جب کہ میری روانگی مکاؤ کی کلیئرنس سے مشروط کردی گئی تھی۔ اس کا صاف مطلب تھا کہ البرٹ بگم کو قتل کرنے کے باوجود میں ڈون کا مضبوط اور ناقابلِ شکست حصار توڑنے میں کامیاب نہیں ہو سکا تھا۔ اسے غزالہ اور سلطان شاہ سے کوئی سروکار نہیں تھا۔ وہ بس مجھے گھیرنا چاہتا تھا تاکہ مجھے مافیا کے بڑوں کے حوالے کرکے نینسی گلاؤ کی موت کا بوجھ ہلکا کر سکے۔ مافیا والوں کے ذریعے میرے بارے میں جو انکشافات ہوتے، وہ اور ان کے اثرات الگ ہوتے۔

ڈون نے ارسٹی ہوٹل کی نگرانی پر صرف ایک ہی آدمی کو مقرر کیا تھا جب کہ ہم تین تھے۔ وہاں سے سلطان شاہ کا تعاقب نہیں کیا گیا لیکن البرٹ نے مجھے فوراً ہی گھیر لیا تھا۔ یہ تمام امور اس بات کی نشان دہی کر رہے تھے کہ ڈون نا میری راہ پر لگ گیا تھا۔ مکاؤ کی کلیئرنس صرف ایک بہانہ تھی۔ ڈون کی مرضی کے بغیر مکاؤ سے ایسی کلیئرنس جاری نہیں ہو سکتی تھی جس کا مطلب یہ تھا کہ میں ہانگ کانگ میں محصور ہو کر رہ جاتا اور پھر کسی وقت ڈون کے ہرکارے مجھے باندھ کر مکاؤ لے جاتے اور ڈون مجھے اٹلی سے آنے والے مافیا کے کارندوں کے قدموں میں ڈال دیتا۔

میں جتنا سوچتا رہا اتنا ہی یہ خیال راسخ ہوتا چلا گیا کہ میں ڈون کے بچھائے ہوئے نادیدہ جال میں بری طرح پھنس چکا تھا۔ میرے لیے ایک اور دہشت یہ بھی تھی کہ دو چار روز میں پارکنگ لاٹ سے البرٹ کی متعفن اور بوسیدہ لاش برآمد ہوتی تو ڈون مجھ سے ہی اس کا بھی حساب طلب کرتا۔

میرے پاس ایک ہی راہ باقی رہ گئی تھی کہ میں کسی طرح اپنا پاسپورٹ حاصل کرکے واپس لوٹتا اور انسانوں کی اسمگلنگ کرنے والے کسی مقامی گروہ کو بھاری رقم دے کر غیر قانونی طور پر ہانگ کانگ سے فرار ہونے کی کوشش کرتا۔ اگر ناکام بھی ہو جاتا تو مجھے یہ قلق نہ رہتا کہ ڈون نے مجھے کسی بے ضرر چوہے کی طرح گھیر کر مار لیا ہے۔

وقت تیزی کے ساتھ گزر رہا تھا۔ مجھے روکنے والی امیگریشن آفیسر جتنے لوگوں کو نمٹا رہی تھی اس سے زیادہ مسافر قطار کے آخری سرے پر بڑھتے جا رہے تھے اور اسی کے ساتھ میرا اضطراب بھی بڑھتا جا رہا تھا۔ وہاں ڈسپلن اور سختی کا یہ عالم تھا کہ میں اس لڑکی کو مخاطب کرنے کی جرأت بھی نہیں کر پا رہا تھا۔ مجھے خوف تھا کہ کہیں وہ برہم ہو کر مجھے ائیرپورٹ کے لاک اپ میں نہ بھجوا دے۔

آدمی جب تک بالادست رہتا ہے تو بڑے سے بڑے خطرات بھی بے وقعت اور حقیر نظر آتے ہیں لیکن وہی شخص کمزور پڑ جائے تو اسے موہوم ترین بلکہ دور از کار اندیشے بھی بھیانک خوابوں کی طرح ڈرانے لگتے ہیں۔ میں اس وقت کمزوری کے اسی بدترین تسلسل سے دوچار تھا۔

آخر ایک ادھیڑ عمر عورت کسی اندرونی حصے سے اس چینی لڑکی کے پاس پہنچی تو اس نے اپنی مصروفیت ملتوی کرکے میرا پاسپورٹ اور بورڈنگ کارڈ اس کے حوالے کیا۔ چینی زبان میں چند فقرے کہے اور دوبارہ اپنے کام میں مصروف ہو گئی۔ ادھیڑ عمر عورت نے مجھے اپنے پیچھے آنے کا اشارہ کیا اور اپنے دفتر کی طرف چل دی۔

اپنی کرسی سنبھالنے کے بعد اس ادھیڑ عمر عورت نے بھی ناقدانہ نظروں سے میرا جائزہ لیا پھر بولی۔ "تم سفر نہیں کر سکتے۔ تم کو اپنا بورڈنگ کارڈ واپس کرکے کم از کم دو دن انتظار کرنا ہوگا۔"

"لیکن میں جاننا چاہتا ہوں کہ میرے ساتھ ایسا سلوک کیوں کیا جا رہا ہے؟"

"تمہارے بارے میں ہمیں مکاؤ کے نگلز واقعہ سے کلیئرنس لینی ہوگی کہ وہاں تمہارے خلاف کوئی الزام نہیں ہے۔" اس نے سرد اور سپاٹ لہجے میں کہا۔

"صرف میرے ہی بارے میں یہ کلیئرنس کیوں ضروری سمجھی جا رہی ہے؟" میں نے احتجاج کیا۔

"یہ دونوں حکومتوں کے درمیان ہونے والے سمجھوتے کا ایک حصہ ہے۔" وہ عورت لڑکی کے مقابلے میں بردبار اور متحمل مزاج معلوم ہوتی تھی۔ "بہت سے لوگ مکاؤ کی تفریح گاہوں میں آپے سے باہر ہو کر مار دھاڑ اور دوسرے قابلِ دست اندازیِ پولیس جرائم کرتے ہیں اور زمین سے فائدہ اٹھا کر غیر قانونی طور پر ہانگ کانگ بھاگ آتے ہیں۔ پہلے ہم انہیں انٹری دے دیتے تھے لیکن اب پالیسی بدل گئی ہے۔ مکاؤ کے کلیئرنس کے بغیر تمہیں انٹری نہیں مل سکتا!"

"لیکن مادام! اس معزز آفیسر نے یہ کیسے سمجھ لیا کہ میں مکاؤ سے غیر قانونی طور پر فرار ہوا تھا؟"

اس نے میرے پاسپورٹ کے اوراق کھول کر میرے سامنے رکھ دیے۔ "تمہارے پاسپورٹ پر مکاؤ میں داخلے کی مہر ہے لیکن وہاں سے روانگی کا کوئی اندراج نہیں ہے اور یہی سارے فساد کی جڑ ہے۔"

مجھے یوں محسوس ہوا جیسے میرے سر سے کوئی بہت بڑا بوجھ اتر گیا ہو اور میں نے مدافعت میں ڈٹ جانے کا فیصلہ کرتے ہوئے کہا۔ "اس کا جواب بہت سادہ اور سہل ہے۔ میں مکاؤ میں ڈون کا مہمان تھا۔ میں ذاتی طور پر وہاں گیا تھا لیکن واپسی پر ڈون نے مجھے اپنی حویلی سے ہیلی کاپٹر کے ذریعے براہِ راست ہانگ کانگ روانہ کر دیا۔ میرے اصرار پر اس نے بتایا تھا کہ امیگریشن کی مہر نہ ہونے سے کوئی فرق نہیں پڑے گا۔"

"ٹھیرو! ٹھیرو! تم کہہ رہے کیا ہو؟" ڈون کا ذکر آتے ہی اس عورت کے رویے میں تبدیلی آ گئی۔

"اگر میرے پاسپورٹ میں سقم تھا تو مکاؤ سے آمد پر مجھے ہانگ کانگ کا ویزا کیوں دیا گیا؟ مجھے ڈون ہی کے ہیلی کاپٹر والے نے مکاؤ

بھیج دیا جانا چاہیے تھا۔" میں نے اس کے سامنے پڑی ہوئی کرسی پر بیٹھتے ہوئے کہا۔

اس نے میرا پاسپورٹ اٹھالیا اور دوسرے ویزے کی مہر وغیرہ کا معائنہ کرنے لگی۔

"میرا خیال ہے کچھ گڑبڑ ہو گئی ہے۔" وہ بڑبڑاتے ہوئے اپنی کرسی سے اٹھ گئی۔ "تم یہیں بیٹھو۔ میں رینا سے بات کر کے دو منٹ میں واپس آتی ہوں۔" وہ میرا پاسپورٹ لے کر تیزی سے باہر نکل چلی گئی۔

زرون کے نام پر مجھے کرسی پیش کی جا چکی تھی۔ میرے ذہن میں ترتیب پانے والی روح فرسا صورت حال تحلیل ہو چکی تھی اور اس خاتون کی میز پر ایش ٹرے بھی موجود تھی اس لیے میں نے ٹانگیں پسار کر سگریٹ سلگالی۔

پرواز کی روانگی میں بہت کم وقت رہ گیا تھا جو مجھے بے چین کر رہا تھا لیکن اس کے ساتھ مجھے یہ بھی اطمینان تھا کہ جب تک بورڈنگ کارڈ میری بالا امیگریشن والوں کی تحویل میں تھا میرے بغیر طیارہ پرواز نہیں کر سکتا تھا۔ بورڈنگ کارڈ ائرلائن کے عملے کی تحویل میں چلا جاتا تو صورت حال بالکل بدل جاتی۔

چند منٹ بعد ہی وہ ادھیڑ عمر خاتون معذرتوں کے ساتھ میرا پاسپورٹ لے آئی۔ اس پر ضابطے کی کارروائی مکمل ہو چکی تھی۔

"میں تمہاری پریشانی پر معذرت خواہ ہوں۔ پرواز کو بند ہوئے دیر ہو چکی ہے۔ تم فوراً اپنے بورڈنگ گیٹ پر جاؤ۔ میں تمہاری خیریت کے لیے دعا گو ہوں۔" اس نے پاسپورٹ وغیرہ میرے حوالے کرتے ہوئے کہا۔

"لیکن یہ سب کیا تھا؟ ایسا کیوں ہوا؟" میرا اعتماد دوبارہ بحال ہو چکا تھا۔

"رینا کا اعتراض درست تھا لیکن اس سے چوک یہ ہوئی کہ اس نے تمہارا دوسرا ویزا نہیں دیکھا۔ اس مہر کے ساتھ پڑے ہوئے نوٹ سے ظاہر ہو رہا ہے کہ تم زرون کے نجی ہیلی کاپٹر سے آئے تھے اور زرون کی تمام پروازیں مکاؤ کے امیگریشن کنٹرول سے آزاد ہوتی ہیں۔ بس اب تم جاؤ، تمہیں دیر ہو رہی ہے۔" اس نے زبردستی مجھ سے ہاتھ ملا کر مجھے نکاسی کے راستے کی طرف دھکیل دیا۔

مکاؤ سے ہانگ کانگ تک زرون کے نام کا طلسم ہی ہوش ربا رہا تھا۔ کبھی وہ مصائب کا پیامبر بن جاتا تھا اور کبھی اسی کے طلسم سے مشکلیں آسان ہو جاتی تھیں۔ مجھے خوشی تھی کہ میں اس خطے سے نکلتے نکلتے بھی زرون کے نام کی ساکھ سے بھرپور فائدہ اٹھانے میں کامیاب رہا تھا۔ بعد میں تو اس سے معرکہ ہونا ہی تھا۔

اس وقت تک ہر طرف میری تلاش شروع ہو چکی تھی اور ائرلائن کے عملے کو سراغ مل چکا تھا کہ ان کا ایک مسافر امیگریشن کے مرحلے میں پھنسا ہوا ہے اس لیے میں جوں ہی سیکیورٹی کے لیے پہنچا تو کئی افراد میری طرف جھپٹ پڑے۔ میرے گزرنے پر میٹل ڈیٹیکٹر نے احتجاج کیا لیکن ائرلائن کے افراد خوشامد درآمد کر کے مجھے تفصیلی جامہ تلاشی کے بغیر وہاں سے نکال لے گئے۔ ان کے نزدیک میٹل ڈیٹیکٹر ایک ایسا ناقص آلہ تھا جو دھات کے ذرا سے ٹکڑے کی موجودگی میں بھی بول اٹھتا تھا۔ اپنی پرواز کی بروقت روانگی کے لیے وہ ایسی چھوٹی موٹی باتوں کو نظر انداز کرنے کے لیے تیار تھے۔

میرے طیارے میں داخل ہوتے ہی گینگ وے ہٹنے لگا اور دروازہ گرا کر مقفل کر دیا گیا۔

مجھے دیکھتے ہی غزالہ اور سلطان شاہ کے ستے ہوئے چہروں پر رونق اور بشاشت کی لہر دوڑ گئی۔

سلطان شاہ نے مکاؤ سے کلیئرنس والی بات غزالہ تک پہنچا دی تھی اور اس کا ذہن بالکل اسی راہ پر چل پڑا تھا جس نے میرے ذہن کی چولیں ہلا کر رکھ دی تھیں۔ اصل قصہ معلوم ہونے کے بعد انہیں حیرت ہونے لگی کہ وہ بھی میرے ہی ساتھ مکاؤ سے لوٹے تھے پھر ان سے بازپرس کیوں نہیں کی گئی؟ میری دانست میں اس کا جواب بہت سیدھا سا تھا۔ سلطان شاہ زرون مکاؤ لے گیا تھا اس لیے اس کے پاسپورٹ پر سرے سے مکاؤ کی کوئی مہر ہی نہیں لگی تھی اور غزالہ مکاؤ کی سفری دستاویزات استعمال کر رہی تھی اس لیے غیر ملکیوں کے لیے بنائے گئے قانون سے مستثنیٰ قرار دی گئی تھی۔

طیارے کے فضا میں بلند ہونے کے بعد میں نے اپنے بکھرے ہوئے اعصاب کو مجتمع کرنے کے لیے اسکاچ طلب کی تو اچانک میرے کانوں میں اسپیکر سے گونجنے والی نسوانی آواز آئی۔ وہ مسافروں کو آگاہ کر رہی تھی کہ ہانگ کانگ سے بنکاک تک کی وہ مختصر پرواز مکمل طور پر نان اسموکنگ تھی۔ میں نے اپنی انگلیوں میں دبائی ہوئی سگریٹ سلگائے بغیر ایش ٹرے میں مسل دی۔

مجھے خوشی تھی کہ میں انتہائی ناموافق اور خطرناک صورت حال کے باوجود کسی خسارے سے دوچار ہوئے بغیر غزالہ کو مکاؤ سے نکال کر پاکستان لے جا رہا تھا۔ زرون کی سازشیں اور ریشہ دوانیاں بھی میرا راستہ روکنے میں کامیاب نہیں ہو سکی تھیں۔ سب سے بڑی بات یہ تھی کہ آخری نجات کی افراتفری میں ہم تینوں بھی صاف نکل آئے تھے۔

لیکن آنے والا وقت اتنا سہل نظر نہیں آتا تھا۔ اقتدار کی مکاؤ آمد کے ساتھ ہی میرے خلاف ایک جوکھمی جنگ چھڑنے والی تھی جس کے لیے بھرپور تیاریوں کی ضرورت تھی۔

حالات بہت تیزی کے ساتھ تبدیل ہوتے جارہے تھے۔ مکاؤ کا زون کو ٹمب فو اپنے اثر و رسوخ اور مزاج کی بنا پر کسی دیو پیکر سمندری عفریت سے کم نہیں تھا۔ اس کے مزاج کا تلون اسے اچھی طرح سے اچھی اور برا رکھتا تھا کہ وہ کبھی بھی اس کے لیے خطرہ نہیں بن سکتے تھے۔ لیکن ہم لوگ مقدر کے سکندر تھے کہ زون کی حویلی میں اس کی مہمان داری سے لطف اندوز ہوئے اور اس کی مخفی قید کا مزہ چکھنے کے بعد آخر کار اس کی حویلی سے زندہ سلامت نکل آنے میں کامیاب ہو گئے تھے۔ ہم نے مکاؤ میں اپنے قیام کے دوران اپنے تحفظ اور دفاع کے لیے دل کھول کر سازشیں کیں اور قتل و خون ریزی کا بھی سہارا لیا۔ حد تو یہ ہے کہ زون کی حویلی کی تاریخ میں پہلی بار اس کی حدود میں انسانی لہو کی ہولی کھیلی گئی۔ ان پُراسرار راتوں پر زون کا موڈ پل پل رنگ بدلتا رہا۔ کبھی وہ ہم پر مہربان نظر آتا رہا اور کبھی اس کی سرد اور سفاک نگاہوں میں ہمارے لیے قہر و غضب کے الاؤ روشن نظر آئے لیکن وہ ہماری مربوط حکمت عملی کے ساتھ ہی مقدر کی یاوری بھی تھی کہ اس تمام نشیب و فراز کے باوجود ہم زون کی حویلی سے اس کے ذاتی ہیلی کاپٹر میں عزت و احترام کے ساتھ رخصت کیے گئے تھے اور پھر ہانگ کانگ سے نکلنے میں بھی کامیاب ہو گئے تھے۔

ہانگ کانگ پہنچنے کے بعد ہمیں یقین ہو چلا تھا کہ ہم زون کی دسترس سے نکلنے میں کامیاب ہو چکے تھے لیکن وہ ہماری بھول تھی۔ ہمارے بارے میں زون کے ذہن میں کیا تھا' اس بارے میں کچھ نہیں کہا جا سکتا تھا لیکن یہ ایک حقیقت تھی کہ کولون کی سرزمین پر قدم رکھتے ہی زون کا کارندہ البرٹ کم ہماری راہ پر ہو گیا تھا اور اسی کی فراہم کی ہوئی اطلاع کی بنیاد پر زون نے مجھ سے فون پر رابطہ کر کے نیٹی کارڈی اطالوی کمپنی کا افسانہ سنایا تھا۔

زون کو علم نہیں تھا کہ میں نیٹی کارڈی مافیا سے وابستگی سے پوری طرح باخبر تھا اسی وجہ سے اس نے نیٹی کارڈی کی ناگہانی موت کی تفتیش کے لیے' اس کی اطالوی کمپنی کے دو عہدے داروں کی آمد کی کہانی گھڑنے میں ذرا بھی تکلف سے کام نہیں لیا اور ہم سے چند روز کے لیے ہانگ کانگ ہی میں رکے رہنے کی فرمائش کر بیٹھا۔

میں زون کی فرمائش کو مسترد کر کے اسے ہوشیار یا مشتعل کرنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔ مکاؤ جانے سے پہلے میں گزشتہ زونیشن نامی قبری کے کپتان' ریور رچانگ سے سن چکا تھا کہ مکاؤ میں زون کی عزت اور جاہ و جلال کا یہ عالم تھا کہ اس سرزمین پر اسے صرف زون کے روایتی لقب سے پکارا جاتا تھا۔ اسے کو انگ فو کہنے والوں کی زبانیں کاٹ دی جاتی تھیں۔ ایسے چند واقعات کے بعد مکاؤ کے بسنے والے کو انگ فو کا نام ہی فراموش کر بیٹھے تھے اور ہر طرف زون کے نام کا ڈنکا بجنے لگا تھا۔ ایسے شخص کا ذرا سا بھی اشتعال ہماری آزادی بلکہ زندگیوں کے لیے خطرناک ثابت ہو سکتا تھا' اس لیے میں نے نہایت خوش دلی کے ساتھ زون کی ہدایت کو قبول کر لیا تھا۔

لیکن میں مافیا والوں کے اس بھیانک جال میں پھنسنے کے لیے آمادہ نہیں تھا۔ ہم نے کولون کی ایک نیم اندھیرا اسٹریٹ پارکنگ لاٹ پر البرٹ کو بیم گن کا نشانہ بنا کر اس کی لاش اسی کی ٹیکسی کی ڈکی میں منتقل کر دی تھی اور جب تک لاش میں تعفن پیدا نہ ہوتا' کسی کو شبہ بھی نہیں ہو سکتا تھا کہ اس ٹیکسی میں کوئی لاش بند تھی۔ اگلے دو تین روز تک زون کو البرٹ کم کی طرف سے کوئی خیر خبر نہ ملتی تو وہ یہی سمجھتا کہ سب کچھ ٹھیک ٹھاک چل رہا ہوگا۔ پھر اسے ہوٹل سے بھی ہماری روانگی کے بارے میں کچھ معلوم نہیں ہو سکتا تھا۔ ہم نے ہوٹل میں اپنے اصل اخراجات سے کہیں زیادہ رقم پیشگی جمع کرائی ہوئی تھی اور اپنا باقاعدہ حساب کیے بغیر کاؤنٹر پر چابیاں رکھ کر خاموشی سے کھسک لیے تھے اسی وجہ سے کم از کم اگلے چوبیس گھنٹوں تک ہوٹل کی انتظامیہ کو ہماری روانگی کی اطلاع نہیں ہو سکتی تھی۔ اس کے بعد بھی ہوٹل والے ہمارے فرار کا ڈھنڈورا پیٹنے کی ضرورت نہیں سمجھتے۔ ہاں' جب زون خود ہی ہم کو فون کرتا تو اسے بتا دیا جاتا کہ ہم ہوٹل والوں کو مطلع کیے بغیر اپنے کمرے چھوڑ چکے تھے۔

اس کے بعد زون کو البرٹ کم کی فکر لاحق ہوتی اور جب تک اس کے آدمی البرٹ کم کی لاش کا سراغ لگا کر اصل معاملے کی تہ تک پہنچتے' ہمیں کراچی پہنچے ہوئے خاصا وقت ہو چکا ہوتا۔

"زون کو جب معلوم ہوگا کہ ہم اسے جل دے کر ہانگ کانگ سے نکل بھاگے ہیں تو وہ غصے سے باؤلا ہو جائے گا۔" غزالہ نے کسی خیال کے تحت مسکراتے ہوئے کہا۔ شاید اس کا ذہن بھی ان ہی معاملات میں الجھا ہوا تھا جو ہم ہانگ کانگ امیگریشن کی حدود پار کرنے کی دوڑ چھوڑ آئے تھے۔

"پوری صورت حال کا ادراک ہونے پر اسے اندازہ ہو جائے گا کہ ہم نے جو کچھ کیا ہے' اس کے سوا ہمارے پاس کوئی اور راستہ نہیں تھا۔ ہم اپنی گردنیں مافیا کے پھندے میں نہیں ڈال سکتے تھے۔" میں نے کہا۔

"وہ بہت ضدی اور انا پرست واقع ہوا ہے" سلطان شاہ نے گفتگو میں شریک ہوتے ہوئے کہا "وہ ہماری مجبوریوں پر غور کرنے کی زحمت ہی نہیں کرے گا۔"

"یعنی ہمیں مکار اور دھوکے باز سمجھے گا؟" غزالہ نے اس کی بات کاٹ کر سوال کیا "ہمارے فرار کو اپنی توہین سمجھ کر ہمارے خلاف ہو جائے گا؟ لیکن ہمارے نکل جانے کے بعد وہ ہمارا کیا بگاڑ سکتا ہے؟"

"بگاڑ سکتا ہے یا نہیں؟ یہ ایک الگ بات ہے۔" سلطان شاہ بولا "لیکن اس کے ہاتھ بہت لمبے ہیں۔ وہ ہمیں نقصان پہنچانے کی کوشش ضرور کرے گا۔"

"سب سے پہلے تو ریٹا سے ہی بدظن ہو جائے گا" میں نے

اس صورت حال پر دل ہی دل میں محظوظ ہوتے ہوئے کہا "کیونکہ یہ سارا کھیل اسی کی سفارش پر شروع ہوا تھا۔ اسے جلد یا بدیر یہ بھی معلوم ہو جائے گا کہ میں عرصۂ دراز سے جی لائینز اور ٹی کے حریفوں میں شمار کیا جاتا ہوں۔"

"میرے لیے یہی بات سب سے زیادہ حیران کن ہے۔ تمہارے بارے میں ٹی کے ہر چھوٹے بڑے کو معلوم ہے کہ تم نے اپنی اس تنظیم سے بغاوت کی ہوئی ہے۔ لیکن ژون' ٹی کا آدمی ہوتے ہوئے بھی اتنی اہم بات سے بے خبر ہے۔ میری دانست میں تو اسے تمہارا نام سنتے ہی بھڑک اٹھنا چاہیے تھا" غزالہ نے کہا۔

"تم نے خود ہی دیکھ لیا ہے کہ ژون کس قدر سست اور کاہل الوجود آدمی ہے" میں نے کہا "ہو سکتا ہے کہ لاؤس' کمبوڈیا اور ویت نام کی جنگوں کے زمانے میں مکاؤ کی بہت زیادہ اہمیت رہی ہو کیونکہ دنیا کے کسی بھی خطے میں بدامنی کے حالات جرائم کے فروغ کے لیے بہت سازگار ثابت ہوتے ہیں۔ شاید ژون اسی زمانے سے مکاؤ کا آدمی چلا آرہا ہے۔ موجودہ صورت حال میں مکاؤ کی زیادہ افادیت نہیں ہے۔ وہاں ژون کا راج ضرور چلتا ہے لیکن ٹی کے لیے شاید مکاؤ کی کوئی اہمیت باقی نہیں رہی ہے۔ ژون بس علامتی اور روایتی طور پر ٹی کا آدمی چلا آرہا ہے۔ اسی وجہ سے ٹی کی بہت سی خبریں اس تک نہیں پہنچتی ہوں گی۔ وہ اپنی حویلی میں عیش ونشاط میں کھویا رہتا ہے۔ جو لوگ متحرک اور فعال ہیں وہ میرے بارے میں ویسے بھی باخبر رہتے ہیں۔ دوسرا رخ یہ ہے کہ ٹی سے میری جنگ پاکستان کے علاوہ مغربی ممالک میں ہوتی رہی ہے۔ اُدھر والے میرے نام سے اچھی طرح باخبر ہیں۔ مشرق بعید کے ان علاقوں میں بھی کوئی معرکہ نہ ہونے کی وجہ سے میں ابھی تک گمنام تھا لیکن اب ژون میری کہانیاں ہر طرف پھیلا دے گا۔"

"یہ تمہارا تجزیہ ہے" سلطان شاہ نے اعتراض کیا "لیکن یہ بات واقعی عجیب محسوس ہوتی ہے کہ ٹی کا ایک آدمی اس قدر بے خبر بھی ہو سکتا ہے۔"

"ٹی جدید ترین مواصلاتی رابطوں اور خلائی سیاروں تک سے مدد لیتی ہے" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "ان کے وسائل ہر اعتبار سے قابل رشک ہیں لیکن ژون کی حویلی میں مجھے ان کی جھلک تک نظر نہیں آئی۔ اسی وجہ سے مجھے اندازہ ہو رہا ہے کہ جی لائینز کے منصوبوں میں اب مکاؤ کی کوئی زیادہ اہمیت نہیں ہے۔ ژون بس اپنی مشینی سند' مشین گن اور آوازیں ریکارڈ کرنے کے نظام پر ہی فخر کرتا رہتا ہے۔"

"آوازیں ریکارڈ کرنے کا نظام تو واقعی بہت شاندار بلکہ قابل رشک ہے۔"

"مبتدی اس سے متاثر ہو سکتے ہیں لیکن یہ سب معمولی شعبدے بازیاں ہیں۔ اب تو کراچی کی فٹ پاتھوں پر بھی ایسے حساس 'ڈائل' مائیکروفون ملنے لگے ہیں جن کے سہارے بچے اپنے پڑوسیوں کی گفتگو اپنے ٹرانزسٹر ریڈیو پر سن لیتے ہیں۔ مکاؤ میں ٹی کی تنظیم پسماندگی کا شکار نہ ہوتی تو تم کل فائنڈر رینج سے دور دراز پر ہیم گن استعمال کرکے بچ نہیں سکتے تھے۔ ژون اور اس کے ساتھی اپنے ماضی کی شان وشوکت کے سہارے جی رہے ہیں اور مکاؤ کے روایت پرست شہری ان کو بدستور پوجے جا رہے ہیں۔"

"تم یہ نہیں کہاں کی بات کہاں لا رہے ہو!" سلطان شاہ برا سا منہ بنا کر بولا "میں نے تو کراچی میں کسی بچے کے پاس ایسے وائرلیس مائیکروفون نہیں دیکھے۔"

"اب جا کر دیکھ لینا۔" میں نے اسے مشورہ دیا "سیل سے کام کرنے والے ایف ایم مائیک میں' پچیس روپے میں مل جاتے ہیں۔ انھیں آن کر کے کسی بھی جگہ رکھ دو اور وہاں سے دور اپنا ریڈیو ایف ایم چینل پر ٹیون کر کے بیٹھ جاؤ تو تم مائیک کے ذریعے سانسوں تک کی آوازیں سن اور ریکارڈ کر سکتے ہو۔ مسئلہ یہ ہے کہ تمھیں ان چیزوں سے دلچسپی ہے اور نہ تمھیں اپنے شہر کے بازاروں میں تاک جھانک کا موقع ملتا ہے۔"

طیارہ شاید اپنی مقررہ بلندی تک پہنچ کر افقی پوزیشن لے چکا تھا کیونکہ اچانک ہی وسیع وعریض طیارے کی دونوں راہداریوں میں میزبان لڑکیاں' ناشتے کی تھالیوں کے ساتھ جلوہ گر ہو گئیں۔ اگلی نشستوں کی پشت گاہوں سے منسلک کھانے کی میزوں کے کھلنے کی کھٹ کھٹ کے ساتھ ہی وہ میزیں تیزی کے ساتھ بھرتی چلی گئیں کیونکہ طیارے کے اگلے اور پچھلے کچن سے بیک وقت متعدد خوش مزاج لڑکیوں نے سروس شروع کی ہوئی تھی۔

جب میں نے ائر ہوسٹس سے اپنے لیے اسکاچ کے دوسرے پیگ کی فرمائش کی تو غزالہ مجھے تیکھی نظروں سے گھورنے لگی اور ائر ہوسٹس کے جانے کے بعد بولی "اس مختصر سی پرواز پر تم کتنی شراب پی جانا چاہتے ہو؟"

"یہ اگلے سفر کی تیاری ہے" میں نے ڈھٹائی کے ساتھ ہنستے ہوئے کہا "چینی والوں کی میزبانی کے متعلق تم جانتی ہو۔ تو معدے میں آ کر ہی لیتے جائیں۔"

"تم خود کہتے ہو کہ اسکاچ سورج ڈھلنے کے بعد کا ذوق ہے اور اب دن ڈھل رہا ہے۔۔۔"

"سفر میں دن اور رات کا تصور باقی نہیں رہتا" میں نے اس کی بات کاٹ دی "ابھی روشنیاں دھیمی کر کے جہاز کی کھڑکیوں کے سلائیڈز گرا دیے جائیں تو یہاں رات ہو جائے گی۔ ویسے بھی ہم مغرب کی طرف سفر کر رہے ہیں اور کراچی پہنچنے تک ہمارا آج کا دن اٹھائیس گھنٹے کا ہو چکا ہو گا۔"

اسی اثنا میں ائر ہوسٹس نے بلیک لیبل کی ننھی سی تھکی ہوئی بوتل' کچلے ہوئے برف کے گلاس میں برف کے تین ڈلوں سمیت میرے سامنے لا کر رکھ دی اور ایک دلربایانہ مسکراہٹ کے ساتھ آگے چلی گئی۔

"اور اگلے سفر کا کیا بہانہ ہے؟" سلطان شاہ نے غزالہ کا ساتھ دینا ضروری خیال کیا۔

"یہ کیتھی کی نرم و نازک پرواز ہے جس پر بیٹھنے کی ہر شے میسر ہے۔ اگلا سفر پی آئی اے سے ہوگا۔ اس طویل پرواز پر بیٹھنے کے نام پر عیاشیاں نہیں ہو سکیں گی۔" میں نے ذرا سے گھورتے ہوئے کہا۔

"کاش یہ پرواز ناں اسموکنگ کے ساتھ ہی ناں ڈرنکنگ بھی ہوتی!" غزالہ بھنا کر منمنائی۔

"ہونٹوں کے کونے سے دھواں نہیں مرا کرتے" میں نے گلاس سے اپنے لب تر کرتے ہوئے کہا اور غزالہ نے بیزاری کا اظہار کرتے ہوئے کھڑکی سے باہر جھانکنے میں مصروف ہو گئی۔

تقریباً سوا دو گھنٹے کی پرواز کے بعد جب جہاز کے پیجر سسٹم کے ذریعے بنکاک پر اترنے کی تیاریوں کی اطلاع دی گئی تو میرا ذہن غیر ارادی طور پر اس تھائی خاتون کی طرف بھٹک گیا جو کراچی سے بنکاک کے سفر میں، پورے جہاز میں گھوم پھر کر مشغول اور رنگین مزاج مسافروں کو اپنے ہاسٹل کے کارڈ بانٹتی پھر رہی تھی — وہ یونیورسٹی اور کالجوں میں زیر تعلیم خوبرو اور نوخیز لڑکیوں کی جز وقتی ملازمت کی پیشکش کے بجائے بین الاقوامی پروازوں پر اپنے گاہک پھانسنے کی عادی معلوم ہوتی تھی اور شاید اسی منظم کاروبار کی وجہ سے بہت سے لوگ جسم فروشی کو تھائی لینڈ کی سب سے بڑی گھریلو صنعت قرار دیتے تھے جو کسی بھی سرمایہ کاری کے بغیر جنگ ویت نام کے زمانے سے اپنے ملک کے لیے بھاری زرمبادلہ کما رہی تھی۔

گیٹ نمبر سے باہر نکلتے ہی چند تھائی دوشیزاؤں کی نرم و پراسرار مسکراہٹ کا سامنا ہوا۔ وہ ٹرانزٹ مسافروں کی رہنمائی کے لیے وہاں موجود تھیں۔ بنکاک میں رکنے والے مسافر سیدھے امیگریشن کی طرف بڑھتے چلے گئے۔ بنکاک کے ہوائی اڈے پر دو سو بھات کی فیس ادا کرکے ویزا بہ آسانی حاصل کیا جا سکتا ہے لیکن ہمارے پاس اتنا وقت نہیں تھا کہ شہر کا چکر لگا سکتے۔ دوسری طرف ہم تین کا مسئلہ تھا۔ اگر میں ایک مرتبہ ٹرانزٹ ایریا سے نکل جاتا تو دوبارہ اوھر پہنچنے کے لیے دیکھ بھال اور تلاشی کے مراحل سے گزرنا پڑتا اور ہم کسی خطرے میں پڑ جاتے۔ اس لیے ہم لوگ دوسرے ٹرانزٹ مسافروں کے ساتھ ایک وینٹرے ہوتے ہوئے ایک وسیع کاریڈور میں طلوع ہوئے اور پھر پی آئی اے کی پرواز کے مسافروں کے لیے مخصوص ہال میں پہنچ گئے جہاں کاؤنٹر پر موجود ایک مقامی شخص نے ہمارے ٹکٹوں سے کوپن جدا کرکے بورڈنگ کارڈ ہمارے حوالے کر دیے۔

ابتدا میں وہاں ہمارے ساتھ آنے والے چند ہی مسافر موجود تھے۔ پرواز کی روانگی میں خاصا وقت باقی تھا اور میں نے راستے میں ڈیوٹی فری شاپ بھی نہیں دیکھی تھی۔ میں حیران تھا کہ ٹرانزٹ مسافروں کے لیے ڈیوٹی فری خریداری کی سہولت کیوں مفقود تھی؟

میں نے کاؤنٹر والے سے دریافت کیا تو اس نے مسکراتے ہوئے مجھے مطلع کیا کہ ہمیں اوپر لانے والے ایلی ویٹر سے کچھ آگے ڈیوٹی فری شاپس موجود تھیں اور ہم اپنے بورڈنگ کارڈ کے عوض ایک پاس حاصل کرکے ادھر کا چکر لگا سکتے تھے۔ ہم تینوں نے اس خاموش ہال کے گمبھیر ماحول سے نجات پانے کے لیے اپنے بورڈنگ کارڈ اس شخص کے حوالے کیے اور پاس لے کر ڈیوٹی فری شاپس کی طرف روانہ ہو گئے۔

وہ علاقہ بہت بارونق اور آباد تھا۔ دکانوں پر مقامی دستکاری کے نمونوں کے ساتھ ہی غیر ملکی ساز و سامان بھی بھرا ہوا تھا جس میں شرابیں، سگریٹیں اور دنیا بھر کی خوشبویات سب سے نمایاں تھیں۔ ہم آپس میں باتیں کرتے ہوئے کافی دیر تک وہاں گشت کرتے رہے اور جب ایک گھنٹا گزار کر ہم دوبارہ ہال میں پہنچے تو وہاں مسافروں کی تعداد میں خاطر خواہ اضافہ ہو چکا تھا۔

کراچی جانے والے پاکستانی مسافروں میں بے پروا اور دل پھینک نوجوانوں کے ساتھ ہی، قمیص شلوار میں ملبوس ایسے لوگ بھی نظر آ رہے تھے جو شاید کھیپیے تھے۔ انہوں نے اپنا جو ساز و سامان جہاز پر لدوانے کے لیے دے دیا تھا، اس کے علاوہ بھی وہ بھانت بھانت کے دستی تھیلوں سے لدے پھندے ہوئے تھے۔ ان کے بشروں سے بے فکری یا خوش دلی کے بجائے انجانا سا خوف ہویدا تھا جیسے وہ خود بھی جانتے ہوں کہ وہ جو کچھ کر رہے تھے وہ پوری طرح غیر قانونی نہ سہی تو بہت زیادہ قانونی بھی نہیں تھا۔

بنکاک کا وقت ہانگ کانگ سے ایک گھنٹا پیچھے تھا۔ مقامی وقت کے مطابق ساڑھے چھ بجے بورڈنگ کا آغاز ہوا تو مسافروں کی تعداد تو بہت زیادہ نہیں تھی لیکن طیارے پر پہنچنے کے بعد پتا چلا کہ وہ پرواز سنگاپور سے آ رہی تھی اور جہاز میں پہلے سے کئی مسافر موجود تھے۔

جب مقررہ وقت پر طیارے نے تھائی لینڈ کی سرزمین چھوڑ کر اپنا رخ بلند کیا تو میں نے دل ہی دل میں خدا کا شکر ادا کیا کیونکہ بنکاک سے پرواز کے بعد دنیا کی کوئی طاقت ہمیں کراچی کے بین الاقوامی اڈے پر اترنے سے نہیں روک سکتی تھی۔ ڈون اور اس کا اندرونی سوچ کیک قصہ پارینہ بن کر رہ گیا تھا۔

اس پرواز پر بیشتر مسافر پاکستانی تھے جو قومی ائرلائن سے متعدد شکایات کے باوجود اسی سے سفر کرنا پسند کرتے تھے۔ انہیں اپنے سامان کے وزن میں رعایت ملتی تھی، عملے سے تو تکار میں زبان کی اجنبیت جذبات کے آڑے نہیں آتی تھی، پرواز پر کھانا من پسند ملتا تھا یا جہاز کا ماحول خالص پاکستانی ہوتا تھا، اس بارے میں کوئی بات وثوق سے نہیں کہی جا سکتی تھی لیکن یہ مشاہدے کی بات تھی کہ عادی شرابیوں کے علاوہ ہر نیا اور تجربے کار پاکستانی مسافر حتی الامکان اپنی قومی ائرلائن پر ہی سفر کرنے کو ترجیح دیتا تھا اور بعض شرابی بھی یورپ وغیرہ جانے کے سوا اس سے گریز نہیں کرتے تھے

کیونکہ پی آئی اے نے ایسے مجبوروں کے لیے دوستی میں رکھنے کی عادت اپنائی تھی۔ لوگ اپنے ظرف کے مطابق دو تین اونٹ فری سے تھیلا بھر لیتے تھے کچھ جرعہ جرعہ کرکے راستے میں کام نپٹا کر باقی ڈالی الائونس میں منزل مقصود پر لے جاتے۔ جو لوگ اس گر سے ناآشنا تھے اور مفت کی پینے کو اپنا حق گردانتے تھے ان کو ہمیشہ ایسی ترکیبوں کی تلاش رہتی تھی جن کے سہارے انھیں پی آئی اے کا پابند نہ رہنا پڑے۔

پرواز کے کچھ دیر بعد جہاز میں نقل و حرکت اور میل جول کا آغاز ہوا تو میں نے بھی اپنی نشست چھوڑ دی اور مسافروں کا جائزہ لیتا ہوا عقبی باتھ روم کی طرف چل پڑا۔

اپنی سمت کی راہداری کے اختتام پر ایک سگریٹ پھونکنے اور باتھ روم سے تازہ دم ہونے کے بعد میں اپنی نشست پر واپس آیا تو غزالہ اور سلطان شاہ کو مشتبہ آمیز انداز میں سر جوڑ کر سرگوشیاں کرتے پایا۔

"کیا راز و نیاز ہو رہے ہیں؟" میں نے اپنی نشست پر بیٹھتے ہوئے غزالہ کے شانے پر ہاتھ مار کر پوچھا۔

"سخت گڑبڑ ہو گئی ہے" غزالہ کے سرگوشیانہ لہجے سے وحشت جھلک رہی تھی۔

"ابھی ہاضمے کی کوئی دوائی منگواتا ہوں" میں نے تمسخرانہ لہجے میں کہا۔

"مذاق مت کرو' یہ معاملہ بہت اہم اور سنگین معلوم ہوتا ہے" اس نے آنکھیں نکال کر کہا۔

"ضرور ہوگا" میں نے پورے خلوص کے ساتھ اعتراف کیا۔ "اب بتاؤ کہ میں اس خوشی میں رسا سبا شروع کروں یا خشک ڈانس کا آغاز کروں؟"

"خدا کے لیے سنجیدہ ہونے کی کوشش کرو" اس نے جھلا کر میرا بازو نوچ ڈالا "اگر اسی وقت بیکار کرتے رہے تو بعد میں پچھتانے کا موقع بھی نہیں مل سکے گا۔"

"کیا جہاز گرنے والا ہے؟" میں نے اس کی بات کاٹ کر حیرت سے سوال کیا۔

اس نے بے بسی سے مجھے گھورا پھر بولی "ٹھیک ہے! تمھیں معاملے کی نوعیت جاننے سے دلچسپی نہیں تو میں بھی اب خاموش رہوں گی۔ جب بیڑہ غرق ہوگا تو تمھیں سب کچھ معلوم ہو جائے گا۔"

"مجھے تمھاری ہر بات سے دلچسپی ہے" میں نے اسے پچکارتے ہوئے کہا "مجھے پورا یقین ہے کہ مناسب وقت آنے پر تم خود ہی سب کچھ بتانا شروع کردو گی۔ میں بلاوجہ سوالات کرکے تمھیں مشکل میں نہیں ڈالنا چاہتا۔ ویسے بھی بیڑہ غرق ہونے والی بات اصولی اعتبار سے لحاظ سے بے محل ہے۔ مگر بحری سفر کی صورت میں چل سکتا تھا اور وہ بھی اس وقت جب جہازوں کی تعداد ایک سے زیادہ ہو۔ اکلوتا جہاز صرف جہاز ہوتا ہے۔ ایک سے زیادہ بحری جہاز بیڑہ کہے جاتے ہیں۔ ہوائی سفر میں بیڑہ غرق نہیں ہوتا بلکہ سیدھا سادہ کریش ہوتا ہے اور اس میں صرف وہی لوگ زندہ بچ سکتے ہیں جن سے ملک الموت خود خوف زدہ ہو۔ اس لیے ہم جہاں بھی ہوں گے اکٹھے ہی ہوں گے اور... ارا... رے... دھپا!"

مجھے اپنی بکواس جاری رکھنے کا موقع نہیں مل سکا کیونکہ غزالہ کے صبر کا پیمانہ لبریز ہو چکا تھا۔ اس نے جھنجھلا کر اپنا نرم و نازک ہاتھ میرے شانے پر جڑ دیا تھا۔

"تم بھی بلاوجہ بات بڑھا رہی ہو۔ بتا کیوں نہیں دیتیں کہ تم نے کیا دیکھا ہے" سلطان شاہ نے چڑچڑے انداز میں غزالہ سے کہا۔

"یہ کہاں کی شرافت ہے کہ ان لاٹ صاحب کو ذرا بھی تجسس نہیں ہے۔"

"تم اپنی بات کہہ ڈالو' یہ ابھی چوکڑی بھول جائیں گے۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہ ذہنی طور پر ایک بار پھر کسی مشکل کے عشرت کدے میں پہنچ گئے ہیں جہاں سے نکالنے کے لیے تم کو ہی کچھ کرنا ہوگا۔"

"تو سنو کہ ثریا بھی اسی پرواز پر ہمارے ساتھ سفر کر رہا ہے۔" غزالہ نے خرانٹ بہن کی جیسی آواز میں کہا۔

مجھے یوں محسوس ہوا جیسے کسی نے بے خبری میں میرے سر پر لٹھ دے مارا ہو۔

"ثریا بھی!" میں نے حیرت اور بے یقینی سے دہرایا "وہ اس جہاز پر کہاں سے آ گیا؟"

"وہ پیچھے سے نہیں آیا۔ کمال کی بات یہ ہے کہ وہ ہانگ کانگ سے ہی ہمارے ساتھ لگا ہوا ہے اور ہماری عقلوں پر پردے پڑے ہوئے ہیں" وہ دانت چبا چبا کر اپنی بات مکمل کی۔

وہ واقعی ایک سنگین انکشاف تھا اور اس خبر نے مجھے ہلا کر رکھ دیا تھا۔ میں نے فوراً ہی پوچھا "اب تم نے اسے کیسے دیکھ لیا؟ مذاق برطرف' مجھے جلد از جلد پوری کہانی سنا ڈالو۔ اگر وہ اس جہاز پر موجود ہے تو اس کے ارادے نیک نہیں ہو سکتے۔ ہمیں اس کے بارے میں جلد از جلد کچھ سوچنا پڑے گا۔"

"وہ مجھے نئی دہلی سے لے کر آیا تو اس کے سر پر بڑے بڑے سفید بال موجود تھے اور وہ بالکل کلین شیو تھا۔" غزالہ دھیمے دھیمے لہجے میں بتانے لگی "لیکن اس وقت اس کا سر گھٹا ہوا ہے اور چہرے پر سفید داڑھی مونچھیں نظر آ رہی ہیں۔ ساتھ ہی اس نے اپنے چہرے کی ساخت چھپانے کے لیے بڑے فریم والی' تاریک شیشوں کی عینک بھی چڑھائی ہوئی ہے۔ میں نے اسے ہانگ کانگ ایئرپورٹ کے لاؤنج میں بھی دیکھا تھا لیکن اس پر دھیان نہیں دیا کیونکہ میں تمھارے امیگریشن پر روک لیے جانے کے بارے میں فکرمند تھی۔ پھر یہ بنکاک پر ٹرانزٹ مسافروں میں بھی شامل تھا۔ اسے دوبارہ دیکھ کر میرے ذہن کو ہلکا سا لاشعوری جھٹکا لگا تھا لیکن

پھر میں نے اسے فراموش کردیا۔ اس نے اپنے بھرپور طریقے سے اپنا بہروپ بدلا ہوا ہے کہ باری النظر میں اسے پہچاننا ناممکن ہو کر رہ گیا ہے۔"

اس کے خاموش ہونے پر مجھے الجھن ہونے لگی "پھر تم نے کیسے اندازہ لگالیا کہ وہ ترپاٹھی ہی ہے؟"

"میں ابھی اگلے باتھ روم کی طرف گئی تو وہ عینک اتار کر اس کے شیشے صاف کر رہا تھا۔ اس کی آنکھیں دیکھتے ہی میں چونک پڑی۔ مجھے سو فی صد یقین ہے کہ وہ ترپاٹھی ہی ہے۔"

"اس نے بھی تمہیں دیکھ لیا ہوگا؟" میں نے اپنی جگہ پر پہلو بدلتے ہوئے سوال کیا۔

"مجھے دیکھنا کیا معنے! ہم تو سفر کی ابتدا سے ہی اس کی نظروں کے سامنے ہیں" وہ بولی۔

"میں یہ جاننا چاہ رہا ہوں کہ وہ ابھی تک بے خبری کے عالم میں ہے یا اسے اندازہ ہوگیا ہے کہ تم نے اسے پہچان لیا ہے؟" میں نے خشک لہجے میں سوال کیا "اس کی نشست کہاں ہے؟"

"عینک صاف کرتے ہوئے وہ مجھے نہیں دیکھ سکا تھا" غزالہ ایک گہرا سانس لے کر بولی۔ "ہماری طرف والی قطار میں ہنگامی دروازے کے ساتھ والی سیٹ پر بیٹھا ہوا ہے۔ اس کے برابر والی سیٹ خالی پڑی ہوئی تھی۔ جہاز میں گنجائش ہونے کی وجہ سے وہ شاید دونوں نشستوں پر قابض ہے۔"

"اگر تم اس بارے میں اس قدر پر یقین ہو تو ہمیں سوچنا پڑے گا کہ وہ اپنا حلیہ تبدیل کرکے' خاص طور پر اسی پرواز سے کیوں سفر کر رہا ہے؟"

"سامنے کی بات ہے کہ اس کے ارادے خطرناک ہیں؟" سلطان شاہ نے زبان کھولی "تمام مسافروں میں صرف غزالہ ہی اسے جانتی اور پہچانتی ہے۔ اس نے خود کو غزالہ کی نظروں سے بچائے رکھنے کے لیے یہ سوانگ رچایا ہوا ہے اور وہ ہم تینوں کا پیچھا کر رہا ہے۔"

"مگر کیوں؟" میں نے سوال کیا "وہ دوران پرواز ہمیں قتل کرنے کی ہمت کر سکتا ہے' نہ ہمارے خلاف کوئی اور جارحانہ کارروائی کر سکتا ہے۔ وہ اور اس کے بڑے جانتے ہیں کہ کراچی میں ہم لوگ بہت زیادہ غیر معروف نہیں ہیں۔ ذرا سی بھی کوشش کرکے ہمارا سراغ لگایا جا سکتا ہے پھر وہ اتنے پاپڑ کیوں بیل رہا ہے؟"

"را والوں کے لیے تمہاری اور غزالہ کی ذات بہت اہم ہے" اس نے سوچتے ہوئے جواب دیا "تمہارے دباؤ کے نتیجے میں مسٹر مان سنگھ' غزالہ کو نئی دہلی والوں کی قید سے رہا کرانے پر مجبور ہوگیا لیکن اب وہ لوگ دوبارہ تمہیں اغوا کرنا چاہتے ہیں' اسی لیے وہ ہمارے پیچھے لگا ہوا ہے۔"

"میں بھی یہی کہہ رہا ہوں۔ وہ دوران پرواز ہمیں اغوا کرکے فضا میں پٹاخا تک نہیں لگا سکتا۔ وہ جو کچھ کرے گا کراچی میں اترنے کے بعد ہی کرے گا۔ اس کے لیے آسان راستہ یہ ہوگا کہ کسی دوسری پرواز سے کراچی پہنچ کر' بے خبری میں ہم لوگوں کو گھیرنے کی کوشش کرنا۔"

"تمہارے ذہن میں کیا خیال پیدا ہو رہا ہے؟" غزالہ میرے بشرے کے تاثرات سے میری دلی کیفیات بھانپ گئی۔

میں نے خالی خالی نظروں سے ان دونوں کی طرف دیکھا پھر سرسراتی ہوئی آواز میں کہا "میری چھٹی حس بتا رہی ہے کہ یہ سیدھا سادہ تعاقب نہیں ہے' وہ کسی بڑے کھیل کی فکر میں ہے۔"

"اس نے ہمیں اور دوسرے مسافروں کو نقصان پہنچانے کی کوشش کی تو وہ خود بھی برے انجام سے نہیں بچ سکے گا۔ اس وقت ہم سب ایک ہی کشتی کے سوار ہیں" سلطان شاہ تیزی سے بولا۔

"دوران پرواز ہم بھارتی فضائی حدود میں سے یا اس کے قرب وجوار سے گزریں گے۔" میں نے پرخیال لہجے میں کہا "وہ طیارے کو اغوا کرکے' کسی بھارتی ہوائی اڈے تک لے جانے کی کوشش بھی کر سکتا ہے۔"

میری بات سن کر وہ دونوں ہی بری طرح چونک پڑے۔ شاید وہ امکان ان کے خیال میں نہیں تھا۔

ترپاٹھی در حقیقت انڈین سیکرٹ سروس کا آدمی تھا اور وہ لوگ ہمارے خون کے پیاسے ہو رہے تھے۔ ترپاٹھی اپنی سرکاری شناخت کا کوئی اظہار کیے بغیر' اپنی انفرادی حیثیت میں طیارے کو بمبئی یا اس کے قرب وجوار کے کسی بھارتی ہوائی اڈے پر اتروانے میں کامیاب ہوجاتا تو انڈین حکام سے ملی بھگت کے نتیجے میں ہم تینوں کو یرغمال بنا کر جہاز اور اس کے دیگر مسافروں کو آزاد کرنے کا ڈراما رچایا جا سکتا تھا۔ بعد میں ہم تینوں کو انڈین سیکرٹ سروس کے حوالے کر دیا جاتا اور بھارتی حکام عالمی رائے عامہ کو یہ آسانی یقین دلانے میں کامیاب ہوجاتے کہ طیارے کو اغوا کرنے والے دہشت گرد کا تعلق ان کے ملک میں سرگرم کسی نسلی یا لسانی گروہ سے تھا اور وہ اپنے تینوں قیدیوں سمیت ملک کے کسی حصے میں روپوش ہونے میں کامیاب ہوگیا تھا۔ وقتی طور پر ہماری مصنوعی تلاش کی ہمہ گیر مہم چلتی رہتی اور وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ وہ معاملہ سرد خانے کی نذر ہو جاتا۔

ان دونوں سے چند منٹ کے تبادلۂ خیال کے بعد ہی یہ نظریہ ہمارے ذہنوں میں راسخ ہوگیا کہ ترپاٹھی صرف اور صرف جہاز کو اغوا کرنے کے لیے اس پرواز سے سفر کر رہا تھا۔ اس کا مسلح ہونا بہت زیادہ بعید از قیاس نہیں تھا کیونکہ میں خود بھی ہم گن کے ساتھ اسی جہاز میں سفر کر رہا تھا۔

معاملہ فضائی سفر کا تھا اور صورت حال اس قدر نازک تھی کہ ہم لوگ اپنے طور پر کارروائی کرکے کسی بھی صورت میں کوئی کامیابی حاصل نہیں کرسکتے تھے۔ ہم میں سے کسی کو بھی اپنے قریب

رویوں میں منڈلاتا ہوا دیکھ کر شبہ بھی بھڑک سکتا تھا اور اس کا کوئی بھی جاجلانہ قدم پورے جہاز کی سلامتی کو خطرے میں ڈال سکتا تھا۔

"وہ سامنے بھی آ جائے تو اب اس کی طرف سے ہمیں انجان بنا رہنا ہے۔" اپنے ذہن میں ایک خاکہ مرتب کر لینے کے بعد میں نے ان ہدنوں کو ہدایت دی "میں ایک چکر لگا کر ابھی واپس آتا ہوں۔" میں نے نیم گن غزالہ کے حوالے کر دی۔

میں اٹھ کر آگے کی طرف چل دیا۔ غزالہ کی بتائی ہوئی ذہری نشست پر وہ میانے قد اور گٹھے ہوئے مضبوط بدن والا ایک ادھیڑ عمر شخص براجمان تھا جو گنجا ہونے کے ساتھ ہی باریش بھی تھا۔ اس کی مختصر سی داڑھی کے بالوں کی قلیل سفیدی اس کی عمر اور جسم کی پھارت سے میل نہیں کھا رہی تھی۔ اس نے اپنی ٹانگیں پسار کر گود میں اخبار پھیلایا ہوا تھا لیکن اس کے انداز سے بے چینی اور عدم توجہی صاف ظاہر تھی۔ دور ہی سے اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ وہ اخبار پڑھنے کے بجائے کچھ سوچنے میں مصروف تھا۔ اس وقت بھی اس کی آنکھوں پر تاریک شیشوں کی عینک لگی ہوئی تھی اور وہ غالباً فرسٹ کلاس کیبن سے ہو کر کاک پٹ کی طرف جانے والے راستے کا جائزہ لے رہا تھا۔

میں اس کا سامنا کیے بغیر فلائٹ کچن سے ٹھنڈے پانی کا ایک گلاس لے کر لوٹ آیا۔

اپنی سیٹ کے قریب کھڑے ہو کر میں نے پانی کا گلاس خالی کیا پھر عقبی حصے کی طرف چل دیا۔ میں پچھلے کچن سے دور ہی تھا کہ تفتا پاکستانی کھانوں کی اشتہا انگیز خوشبو سے مہکنے لگی۔ شاید مسافروں کو رات کا کھانا سرو کرنے کی تیاریوں کا آغاز کیا جا چکا تھا۔

کچن کے پردے کھنچے ہوئے تھے اور اندر عملے کے ارکین کھانے کی ٹرالیاں تیار کرنے میں مصروف تھے۔ میں نے پردہ سرکا کر ایک خوش رو خاتون کو اپنی طرف متوجہ کرتے ہوئے "ہوا باز" کریو چیف سے بات کرنے کی خواہش کا اظہار کیا تو اس نے مجھے اپنی سیٹ پر جا کر انتظار کرنے کا مشورہ دیا۔

"معاملہ اہم اور فوری نوعیت کا ہے!" میں نے نرمی سے اصرار کیا "تاخیر نقصان دہ ثابت ہو سکتی ہے۔"

خاتون کے چہرے سے مسکراہٹ کافور ہو گئی۔ اس نے پیشانی پر کئی بل ڈال کر غور سے میری طرف دیکھا پھر اپنے کسی ساتھی سے بولی "ریاض! ذرا ان کے ساتھ کیا مسئلہ پیش آ گئی ہے۔"

ریاض نامی اسٹیوارڈ کچن سے باہر آ گیا اور میری بات شروع ہونے سے پہلے بولا "سر! اس وقت ہم سب بہت مصروف ہیں۔ آپ مجھے اپنا سیٹ نمبر دے دیں، کھانا سرو کرنے کے بعد کوئی آپ کے پاس آ جائے گا۔"

میں نے زبردستی کے ساتھ اس کے شانے پر ہاتھ رکھا اور اپنا ربان اس کے کان کے نزدیک لے جا کر دھیمے سے کہا "اس وقت تک کوئی مسلح شخص کاک پٹ میں پہنچ کر طیارے کا رخ تبدیل کرا سکتا ہے!"

میرے الفاظ پر اس کی آنکھیں حیرت اور خوف سے پھیل سی گئیں اور وہ اضطراری طور پر میرا ہاتھ تھام کر کچن کی دیوار سے لگی آخری قطار کی ان چار نشستوں کی طرف بڑھ گیا جن پر مخصوص جگہ اور ریزروشن کے ٹیگ لگے ہوئے تھے۔ مجھے علم تھا کہ ٹریفک کا دباؤ نہ ہونے کی صورت میں یہ قطار عموماً ہر اڑان پر کیبن کریو کے تصرف میں ہوتی ہے۔

"وہ کون ہے؟" ریاض اپنے خشک ہوتے ہوئے ہونٹوں پر زبان پھیرتے ہوئے بولا "کہیں تم نے مجھے تو یرغمال نہیں بنالیا ہے؟ تمہاری یہ کوشش خودکشی بھی ثابت ہو سکتی ہے۔"

میں پھیکے انداز میں مسکرا دیا "میں ایک امن پسند پاکستانی ہوں۔ چند پیشہ ورانہ مجبوریوں کی وجہ سے اپنی شناخت ظاہر نہیں کر سکتا لیکن یہ بتا سکتا ہوں کہ اس پرواز پر ایک ایسا مشتبہ بھارتی سیکرٹ ایجنٹ موجود ہے جو کسی بھی لمحے جہاز کو اغوا کرنے کی کوشش کر سکتا ہے۔"

ریاض کے چہرے کا رنگ اڑ گیا۔ میں اس کی اعصابی کیفیت کا بخوبی اندازہ لگا سکتا تھا۔ اس نے کہا "تم یہیں ٹھہرو۔ میں انچارج کو بلاتا ہوں۔ عملے میں کسی اور کو بھنک مل گئی تو خوف و ہراس پھیل جائے گا۔ وہ لوگ پیشہ ورانہ انداز میں تمہاری پوری بات سن کر کوئی فیصلہ کر سکیں گے۔"

ریاض کے ہٹنے سے پہلے ہی مضبوط اور کسرتی بدن والا ایک نوجوان اپنی جگہ چھوڑ کر تیزی سے ہمارے قریب آ گیا۔ اس کی بے چشم عقابی نظریں میرے بدن میں اتری جا رہی تھیں۔

"کیا بات ہے؟" اس نے مجھے گھورتے ہوئے سرد اور تحکمانہ لہجے میں سوال کیا۔

ریاض نے میرے بولنے سے پہلے ہی سرگوشیانہ لہجے میں اسے میرے اندیشے سے آگاہ کر دیا۔

"ہوں!" نووارد غرایا "اگر میں یہ کہوں کہ تم خود بھی اس کے ساتھی ہو اور ہمیں کہیں اور الجھا کر اپنا کام کر گزرنا چاہتے ہو تو تمہارا کیا جواب ہو گا؟"

"میں سفر کے اختتام تک تمہاری تحویل یا نگرانی میں رہنے کو تیار ہوں" میں نے نہایت سکون کے ساتھ جواب دیا "لیکن میرے بتائے ہوئے مسافر کو چیک کرنا ضروری بلکہ ناگزیر ہو چکا ہے۔ وہ راہداری قطار میں آگے براجمان ہے۔"

"وہ مسلح ہے؟" نووارد پلکیں جھپکائے بغیر مجھے گھورے جا رہا تھا۔ وہ کوئی اگلا قدم اٹھانے سے پہلے یہ یقین کر لینا چاہتا تھا کہ میرے عزائم میں کوئی کھوٹ نہیں تھا۔

"مجھے شبہ ہے لیکن میں یقین سے کچھ نہیں کہہ سکتا۔ وہ ایک

پاتا ہما وقتی دہشت گرد ہے۔"

"وہ تنہا ہی سفر کر رہا ہے؟"

اس سوال نے مجھے چکرا کر رکھ دیا۔ اس بارے میں میں نے سوچا ہی نہیں تھا۔ اگر طیارے میں ترپاٹھی کا کوئی ساتھی بھی موجود تھا تو صورتِ حال بہت پیچیدہ ہو سکتی تھی۔ ان میں سے کس کا کیا رول ہوتا تھا، اس بارے میں کوئی قیاس آرائی نہیں کی جا سکتی تھی۔ ترپاٹھی پر ہاتھ ڈالنے کے بعد بھی کچھ بھی ہو سکتا تھا۔

"ابھی تک اس کا کوئی ساتھی میری نظروں میں نہیں آسکا ہے۔" میں نے کھلے دل سے اعتراف کر لیا۔

"فرسٹ کلاس سے جابر خان کو بلاؤ!" نووارد نے ریاض کو ہدایت کی اور وہ لپک کر عقبی دروازے کے قریب لگے ہوئے انٹر کام کی طرف بڑھ گیا۔

اس ائیر گارڈ نے قرب و جوار میں بیٹھے ہوئے مسافروں کو کسی بھی شے کا موقع دیے بغیر چابک دستی کے ساتھ میری جامہ تلاشی لے کر یہ اطمینان کر لیا کہ میں مسلح نہیں تھا۔ اس وقت میں نے دل ہی دل میں اپنی اس عقل مندی پر خدا کا شکر ادا کیا کہ طیارے کے عملے کو اعتماد میں لینے سے پہلے میں نے ہیم گن غزالہ کے سپرد کر دی تھی۔ اگر تلاشی کے موقع پر وہ ہتھیار میری تحویل سے برآمد ہو جاتا تو میرا کھیل بالکل ہی الٹ سکتا تھا۔ ائیر گارڈز میری کہانی پر یقین کرنے کے بجائے ترپاٹھی کو بھول کر میری تکا بوٹی پر تل جاتے اور مجھے امان ملنی مشکل ہو جاتی۔

ائیر لائن کوئی بھی ہو، بین الاقوامی پروازوں پر اس کا عملہ عموماً کائیاں اور تجربے کار ہوتا ہے۔ جابر خان کی آمد تک جہاز کے عملے کو کسی بڑی گڑبڑ کا اندازہ ہو چکا تھا جس کے نتیجے میں فلائٹ کچن میں ہونے والی سرگرمیاں بڑی حد تک ماند پڑ گئی تھیں اور ہر شخص متجسسانہ انداز میں سن گن لینے کے لیے کوشاں تھا۔

جابر خان کی آمد پر پتا چلا کہ پہلے ائیر گارڈ کا نام منظور تھا۔ ان دونوں نے ایک دوسرے سے کوئی سوال جواب کرنے کی زحمت نہیں کی۔ منظور نے مجھے جابر کی تحویل میں دیا اور خود انٹر کام کی طرف چلا گیا۔ شاید وہ جہاز کے کپتان کو صورتِ حال سے آگاہ کر کے مشورہ لینا چاہتا تھا۔

جہاز پینتیس ہزار فٹ کی بلندی پر سیکڑوں میل فی گھنٹا کی رفتار سے اپنی منزل کی جانب محوِ پرواز تھا۔ جہاز میں جیٹ انجنوں کا دھیما مگر مسلسل اور یکساں شور گونج رہا تھا۔ مسافر جہاز میں شروع ہونے والے بدترین بحران سے بے خبر سفر سے محظوظ ہونے کی کوششوں میں مصروف تھے مگر عملے کے اراکین کے چہروں سے مسکراہٹیں رخصت ہو چکی تھیں اور ان میں سے ہر ایک کے تاثرات کی سنگینی اس کی پیشانی پر نمودار ہونے والی شکنوں کی تعداد سے بہ آسانی ناپی جا سکتی تھی۔ وہ صورتِ حال میرے لیے سب سے زیادہ اعصاب شکن تھی کیونکہ ایک طرف مجھے ترپاٹھی کے ناپاک عزائم کو ناکام بنانا تھا تو دوسری طرف اپنی ذات کو بھی ہر قسم کے شکوک و شبہات سے ماورا رکھنا تھا۔

چند ہی منٹ کی قلیل سی مدت میں منظور جہاز کے کپتان سے اپنے کسی منصوبے کی منظوری لے آیا۔

"تم اس پر نگاہ رکھو!" منظور سپاٹ اور سرگوشیانہ آواز میں ائیر گارڈ جابر خان سے مخاطب ہو گیا "میں آگے جا رہا ہوں اُدھر ایک مشتبہ مسافر موجود ہے۔" پھر وہ ریاض کی طرف مڑ گیا "تم میرے پیچھے آؤ گے۔ میرے اشارے پر وہ آدمی جوس یا سافٹ ڈرنک کی فرمائش کرے تو اس کے گلاس میں اوزی کا ڈوز ملا لانا۔ اس کے ٹن ہوتے ہی میں اس کی جامہ تلاشی لے ڈالوں گا۔ کچھ نہ ملا تو ہم اسے اس کے حال پر چھوڑ کر قریب سے اس کی نگرانی کرتے رہیں گے۔ کچھ برآمد ہوا تو پھر میں وہیں کچن سے اس کی بے ہوشی کا اعلان کرواؤں گا۔ آخری دو قطاروں کی نشستیں خالی کرا کے ہم اسے پیچھے لے آئیں گے اور پھر کراچی پہنچنے تک وہ ہوش میں نہیں آسکے گا۔ جہاز میں بہت سی جگہیں خالی ہیں۔ پیچھے والے دس بارہ مسافروں کو آگے لانے میں کوئی دقت نہیں ہوگی۔"

"اوکے!" جابر خان کا چہرہ گمبھیر تھا۔ ریاض صرف سر ہلا کر رہ گیا۔

میرے لیے یہ سمجھنا دشوار نہیں تھا کہ اوزی کے ڈوز کلاں سے منظور کی مراد کسی خواب آور دوا کی ہلکی مقدار سے تھی۔ ان حالات میں وہی ترکیب سب سے زیادہ موثر اور کارگر ثابت ہو سکتی تھی۔ بصورت دیگر ترپاٹھی پورے جہاز کے مسافروں کے لیے دہشت اور سراسیمگی کی علامت بن سکتا تھا۔

منظور تیز قدموں کے ساتھ داہنی راہداری میں بڑھتا چلا گیا۔ ریاض اس سے چند قدم پیچھے تھا۔

"تم انفارمر ہو یا ہائی جیکر کے ساتھی؟" چند ثانیوں بعد جابر خان نے مجھ سے پوچھا۔

"انفارمر!" میں نے سرگوشی کی "اجازت ہو تو میں بیٹھ جاؤں؟"

اس نے سر ہلا کر اجازت دیتے ہوئے کہا "یہ یاد رکھنا کہ ذرا سے سین ہونے سے پہلے اپنی جگہ سے ذرا بھی ہلے تو میں بے دریغ تمہیں شوٹ کر دوں گا۔ ہم لوگ ہر طرف آنکھیں ہی آنکھیں رکھتے ہیں۔"

وہ دیو ہیکل وی سی ٹین تھا اور میں اس کی دُم کے سرے پر آخری قطار میں بیٹھا ہوا تھا۔ ہمارے آگے اس قدر وسیع کیبن پھیلا ہوا تھا کہ پیچھے بیٹھ کر آگے کا جائزہ لینا ممکن نہیں تھا۔ منظور اور ریاض میری نگاہوں سے اوجھل ہو چکے تھے۔ وقت بہت دھیمے دھیمے سرک رہا تھا اور میں آگے کی صورتِ حال کے بارے میں صرف اندازہ ہی لگا سکتا تھا کہ وہاں کیا ہو رہا تھا۔

کچن سے آنے والی برتنوں اور ٹرالیوں کی آوازیں یکسر معدوم

ہو چکی تھیں لیکن گرم خانوں سے باہر آجانے والے کھانوں کی تیز خوشبو بتدریج پورے جہاز میں پھیل چکی تھی۔ عملے کو اصل حقیقت کا علم نہیں ہو سکا تھا لیکن شاید کپتان نے اوزی کے پچھلے دوز کے نتائج برآمد ہونے تک کھانے کی سروس معطل کرادی تھی۔

میں نے بے چینی کے ساتھ اپنی برسٹ واچ پر نگاہ ڈالی تو ان دونوں کو گئے بمشکل تین منٹ گزرے تھے۔

وقت کی رفتار گویا ایک جگہ تھم کر رہ گئی تھی۔ لمحات تھے کہ گزرنے کا نام ہی نہیں لے رہے تھے۔ اس وقت تک صحیح صورت حال کا علم منظور، جابر خان اور ریاض کے علاوہ عملے کے کسی فرد کو نہیں تھا۔ کپتان سے اگر منظور نے بات کی تھی تو اس کو بھی اس صف میں شامل کیا جا سکتا تھا۔ عملے کے بقیہ اراکین نے اپنے تجربے کی بنا پر کسی خرابی کا اندازہ لگالیا تھا لیکن بقیہ مسافر پورے قصے سے یکسر لاعلم تھے۔ ان کی فرمائشوں، چہل پہل اور باتھ روم کی طرف آمدورفت کا سلسلہ حسب معمول جاری تھا۔ میرے قریب سے گزرنے والوں کو بھی اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ میں اس وقت ایک ازگارڈ کی کڑی اور مسلح تحویل میں تھا۔

غزالہ اور سلطان شاہ کو یقیناً معلوم تھا کہ جہاز میں ایک خطرناک دہشت گرد موجود تھا جو کسی بھی وقت جہاز کو ہائی جیک کرنے کی کوشش کر سکتا تھا لیکن وہ دونوں بھی اس بارے میں میری انسدادی کوششوں کی نوعیت سے بالکل بے خبر تھے۔ حیرت کی بات یہ تھی کہ ان دونوں میں سے کسی نے بھی پیچھے آکر یہ دیکھنے کی کوشش نہیں کی تھی کہ میں کن حالات سے دوچار تھا۔ ایک اعتبار سے ان کی وہ احتیاط درست ہی تھی کہ جہاز کے عملے میں موجود کسی بھی فرد کو میرے ساتھیوں کا خیال نہیں آسکا تھا۔

پھر اچانک ہی طیارے کے پبلک سسٹم پر ایک بھاری مردانہ آواز گونجنے لگی۔ اس کے تعارفی فقروں سے پتا چلا کہ وہ جہاز کا کپتان تھا۔

وہ مسافروں کو ہدایت کر رہا تھا کہ پرواز کے غیر متوقع طور پر ناہموار ہونے کے خطرے کے پیش نظر تمام مسافر اپنی اپنی یا قریب ترین خالی نشستوں پر بیٹھ کر اپنے حفاظتی بند باندھ لیں اور اگلے اعلان تک جہاز کی راہداریوں میں نقل و حرکت سے گریز کریں۔

مسافروں کا شکریہ ادا کرکے وہ آواز معدوم ہوئی تو میں دل ہی دل میں جہاز کے عملے کی ہوشیاری کی داد دیے بغیر نہ رہ سکا۔ مشتبہ شخص کی کسی متوقع مزاحمت سے نمٹنے کے لیے راہداریوں وغیرہ کا صاف رہنا ضروری تھا کھانے کی ٹرالیوں کی گردش کے التوا کے بعد وہ اعلان بہت برمحل بلکہ ضروری تھا۔ جس کے نتیجے میں مسافروں نے فوری طور پر اپنے کپتان کی ہدایات پر عمل کرنا شروع کردیا۔ وضاحت کے بعد لوگوں کی کھٹ پٹ کے بعد طیارے کی فضا میں کافی حد تک خاموشی چھا گئی اور جیٹ انجنوں کی گونج کا صوتی تسلسل نمایاں ہو گیا۔

مزید دس منٹ گزر گئے۔ بے یقینی کے خوف اور سنسنی نے میرے اعصاب پر اثرانداز ہونا شروع کردیا تھا۔ طیارہ کسی بھی سوچی جھٹکے سے دوچار ہوئے بغیر مقررہ مبک رفتاری کے ساتھ پرواز کر رہا تھا۔ آخر ایک بار پھر طیارے کے کپتان کی آواز سنائی دینے لگی۔

وہ کہہ رہا تھا "خواتین و حضرات! آپ کے جہاز کا کپتان ایک مرتبہ پھر آپ سے مخاطب ہے۔ ہمیں افسوس ہے کہ ہمارے ایک مسافر کی طبیعت کچھ بگڑ گئی ہے اور وہ نیم بے ہوشی کی حالت سے دوچار ہے۔ اس وقت ہمارے ساتھ ہماری ائرلائن کے ایک ماہر بھی سفر کر رہے ہیں جو پوری تندہی کے ساتھ بیمار مسافر کی دیکھ بھال کر رہے ہیں۔ آپ لوگ پورے اطمینان سے اپنی نشستوں پر بیٹھے رہیں۔ تاہم ہنگامی ضرورت کے پیش نظر آخری دو قطاروں کے مسافروں سے التماس ہے کہ وہ عملے کی مدد سے اگلے حصے کی خالی نشستوں پر منتقل ہو جائیں تاکہ مریض کو جہاز کے پچھلے حصے میں منتقل کرکے یکسوئی سے اس کی دیکھ بھال کی جاسکے۔ ہم اس ایمرجنسی میں آپ کے تعاون کے طلب گار ہیں اور کسی بھی زحمت کے لیے معذرت خواہ ہیں۔ شکریہ!"

اردو کے بعد وہی اعلان انگریزی میں دہرایا جانے لگا۔ اس وقت میرا دل پوری قوت کے ساتھ کنپٹیوں میں دھڑکنے لگا تھا۔ تیا بھی کو جہاز کے پچھلے حصے میں لانے کی تیاریاں شروع ہو چکی تھیں جس کا مطلب تھا کہ منظور نے جامہ تلاشی کے نتیجے میں اس کے قبضے سے کوئی مہلک ہتھیار یا دوسرا تخریبی مواد برآمد کرلیا تھا اور میری کوشش رائیگاں نہیں گئی تھی۔ کپتان نے دانش مندی کے ساتھ اس متوقع ہائی جیکر کو ایک مریض کا روپ دے کر صورت حال کو سنبھال لیا تھا۔ اس نے مریض کی دیکھ بھال کے لیے ڈاکٹر کے بجائے ائرلائن کے ماہر کا ذکر کرکے جھوٹ بولنے سے بھی گریز کیا تھا کیونکہ منظور اپنے پیشے کے اعتبار سے واقعی ایک ماہر ازگارڈ تھا۔ اس نے نہایت سکون اور خوش اسلوبی کے ساتھ اس نازک ہنگامی صورت حال کا انسداد کیا تھا۔

جہاز کے عملے کے اراکین پچھلی نشستوں کے مسافروں کو آگے کی خالی نشستوں پر منتقل ہونے میں مدد دے رہے تھے۔ مسافروں میں شروع ہونے والی دبی دبی سرگوشیوں نے ایک گونج کی صورت اختیار کرلی تھی جس نے عارضی طور پر جہاز کے انجنوں کے شور کو بھی دبالیا تھا۔

چند منٹ کے بعد بے ہوش ملزم کو سہارے سے اسٹریچر پر ڈال کر پیچھے لے آیا گیا۔ اس کے پورے بدن پر کمبل ڈال دیا گیا تھا۔ جہاز کے عملے نے تصرف میں موجود درمیانی چار نشستوں کے ہتھے اٹھا کر اس حصے کو بستر کی صورت دی گئی اور پھر گنجے سر اور سفید داڑھی والے تیا بھی کو اسٹریچر سے اس عارضی بستر پر لٹا دیا گیا۔ منظور کے ہاتھ میں ایک بریف کیس اور شاپنگ بیگ موجود

تھا۔ شاید وہ دونوں چیزیں تریا ٹھی کی ہی ملکیت تھیں اور میں اُن کے بارے میں متجسس تھا۔
وہ تلاشی مکمل ہوتے ہی کچن کے پردے سرکائے گئے اور کھانے کی ٹرالیاں راہداریوں میں نکل آئیں۔ جہاز کے اگلے حصے میں بھی پھرتی کے ساتھ اسی عمل کا آغاز کیا جاچکا تھا۔
مسافروں کا ذہن بے ہوش تریا ٹھی کی طرف سے ہٹانے اور انھیں ان کی اپنی نشستوں پر مصروف رکھنے کے لیے وہ ایک بہترین حکمتِ عملی تھی۔ مجھے ماننا پڑا کہ اس جہاز کے عملے کے اراکین کسی بھی ہنگامی صورتِ حال سے نمٹنے کی بہترین صلاحیتوں سے مالا مال تھے۔
منظور نے اوپر کے ایک مقفل خانے سے الومینیم کی مضبوط ہتھکڑیاں وغیرہ نکال کر جابر خان کی مدد سے تریا ٹھی کے ہاتھ اس کی پشت پر کرکے، ان میں ہتھکڑیاں لگائیں پھر اس کے پیروں میں بھی الومینیم کی بیڑیاں ڈال کر اس کے پورے بدن کو اچھی طرح کمبلوں سے ڈھانک دیا تاکہ کوئی اور ان زیورات کو نہ دیکھ سکے۔
"اس کے یہاں لائے جانے کا مطلب ہے کہ یہ مسلح تھا؟" موقع پاتے ہی میں نے منظور کو چھیڑا۔
منظور نے اپنی جیب سے ایک مہیب ریوالور نکال کر جابر خان کی طرف بڑھادیا اور بولا "اس کی جیب سے اعشاریہ تین دو کا یہ بھرا ہوا ریوالور برآمد ہوا تھا اور ایک قلم نما پستول بھی تھا۔"
"اور اس کا دستی سامان؟" جابر خان نے متجسس لہجے میں سوال کیا۔
"اسے اب دیکھنا ہوگا" منظور نے بریف کیس اور شاپنگ بیگ تریا ٹھی کے بدن پر رکھتے ہوئے کہا "ویسے اس پستول ہی کی بنا پر اس کا خانہ خراب کیا جاسکتا ہے۔ دورانِ پرواز دوسرے مسافروں کے تحفظ کے لیے ہم نیک نیتی کے ساتھ کسی کے ساتھ زیادتی کر بیٹھیں تو اس پر بازپرس نہیں ہوسکتی۔" آخری فقرے اس نے مجھ سے مخاطب ہوکر کہے تھے اور اس میں سب سے زیادہ زور نیک نیتی پر تھا۔
تریا ٹھی کے بریف کیس میں دیگر سامان کے علاوہ تین خطرناک اشیا بھی موجود تھیں۔ ان میں سگریٹ کیس کی شکل کا ایک پلاسٹک بم تھا۔ دوسرا خنجر جیسی ٹوپی اور تیز دھار والا چاقو تھا جس کا پھل تین انچ لمبا تھا۔ اس چاقو کا پھل بٹن دبانے پر لکڑی کے دستے سے اچھل کر باہر آتا تھا۔ اور تیسری ایک بڑی شیشی تھی جس میں کسی شفاف سیال میں ہلکے بادامی رنگ کے چند بے ہنگم ڈلے پڑے ہوئے تھے۔ پہلے وہ دونوں اس شیشی کی نوعیت کو نہیں سمجھ سکے مگر ان کی آنکھوں سے شبہات جھلک رہے تھے۔ پھر منظور نے شیشی کا ڈھکن کھول کر اسے سونگھا تو وہ...... بے اختیار ایک گہرا سانس لے کر رہ گیا اور اس نے شیشی دوبارہ بند کردی۔
"مٹی کا تیل ہے" اس نے جابر خان کو آگاہ کیا "مجھے یقین تھا کہ یہ کوئی بے ضرر چیز نہیں ہوسکتی۔"
"لیکن اس کے اندر کیا پڑا ہوا ہے؟" میں نے اس کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے سوال کیا۔
"سوڈیم!" وہ آہستگی سے بولا "اصل خطرناک چیز یہی ہے۔ مٹی کا تیل اسے محفوظ رکھنے کے لیے استعمال کیا گیا ہے۔ یہ واقعی کوئی بہت تجربے کار اور خطرناک دہشت گرد معلوم ہوتا ہے۔"
"لیکن سوڈیم تو لوہے، تانبے اور سونے کی طرح ایک قدرتی دھات ہوتی ہے" میں نے اپنی الجھن کا اظہار کیا۔
"ہاں! لیکن یہ دنیا کی واحد دھات ہے جو فضا کے عام درجۂ حرارت پر آکسیجن ملتے ہی تیزی سے جل اٹھتی ہے۔ اسی وجہ سے اسے آکسیجن سے بچانے کے لیے مٹی کے تیل میں محفوظ رکھا جاتا ہے۔ یہ شیشی ٹوٹتے ہی سوڈیم آگ پکڑلیتا اور پورے کاک پٹ کو جلا کر خاکستر کرسکتا تھا۔"
"لیکن یہ سب چیزیں سیکیورٹی سے کیسے بچ گئیں؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔
"غیر روایتی ہتھیاروں کے معاملے میں چوک ہو ہی جاتی ہے۔ پلاسٹک بم میں دھات نہیں ہوتی۔ ایکسرے مشین پر اسے سگریٹ کیس سمجھ لیا گیا ہوگا۔ چاقو کو بھی قلم تراش کہہ کر چھوڑا جاسکتا ہے اور سوڈیم کو تو کوئی بہت زیادہ تجربے کار شخص ہی پہچان سکتا ہے۔ چالاک مجرم، جدید ترین آلات کو عام طور پر اپنے تجربے سے ہی مات دیتے ہیں۔ اسی وجہ سے آلات پر سو فیصد انحصار نہیں کیا جاتا" منظور کا رویہ دوستانہ ہو چلا تھا۔
"لیکن وہ عدد پستول تو پکڑے جاسکتے تھے" میں نے اصرار کرتے ہوئے کہا۔
"سیکیورٹی آفیسر اناڑی یا نا تجربے کار ہو تو پین پستول سے دھوکا کھا جاتا ہے البتہ بڑے ریوالور کا مسئلہ خطرناک ہے۔ اسے کسی کی ملی بھگت کے بغیر اندر نہیں لایا جاسکتا تھا۔ بہرحال یہ غنیمت ہے کہ تمھاری نشان دہی کی وجہ سے ہم کوئی بڑی واردات رونما ہونے سے پہلے اسے پکڑلینے میں کامیاب ہوگئے۔ اس کے قبضے سے جو ساز و سامان برآمد ہوا ہے، اس کی بنا پر یہ بات پورے یقین کے ساتھ کہی جاسکتی ہے کہ یہ ہائی جیکنگ کے ارادے سے اس جہاز پر سوار ہوا تھا۔ اب کراچی ائرپورٹ پر تمھارے بیان کے بعد ہم اسے بری طرح اپنے شکنجے میں جکڑلیں گے۔"
"میں بتا چکا ہوں کہ میں اپنی پیشہ ورانہ مجبوریوں کی وجہ سے اپنی شناخت ظاہر نہیں کرسکتا، اس لیے مجھے پس پردہ ہی رہنے دو۔ میں کوئی بیان نہیں دینا چاہتا۔"
"لیکن تمھیں کچھ تو بتانا ہی ہوگا کہ تمھیں اس مسافر پر کیوں ہاتھ ڈالنا پڑا؟"
"اسے شبہات کی بنا پر بھی تم کارروائی کرسکتے ہو۔ بلکہ یہ تمھارے لیے زیادہ اعزاز کی بات ہوگی۔"

پھر ثریا تھی کے پاسپورٹ کی ورق گردانی کی باری آئی تو پتا چلا کہ اس کا پورا نام بی ایل ثریا تھی تھا۔ پیشے کے خانے میں اسے ہومیو پیتھک ڈاکٹر ظاہر کیا گیا تھا۔ مستقل پتا بنگلور کا تھا۔ اس کے بھارتی پاسپورٹ پر بہت زیادہ غیر ملکی ویزے نہیں تھے وہ صرف تین بار ہانگ کانگ آیا تھا۔ حیرت کی بات یہ تھی کہ اس کے پاسپورٹ پر پاکستان میں تین ماہ قیام کا ویزا لگا ہوا تھا۔ غالباً پی آئی اے کی کراچی جانے والی کسی بھی پرواز کا ٹکٹ خریدنے کی ضرورت کے پیش نظر اس نے وہ ویزا لگوالیا تھا۔ میری معلومات کے مطابق ہانگ کانگ سے پاکستانی ویزا جاری نہیں کیا جاتا تھا اس لیے ثریا تھی نے اپنی ضرورت کے پیش نظر جعلی ویزا لگوایا تھا جو مہروں کے مطابق نئی دہلی کے پاکستانی سفارت خانے سے پندرہ دن پہلے جاری کیا گیا تھا۔

ان شواہد کے سامنے آنے سے یہ بات ثابت ہو گئی تھی کہ پاکستان میں متعین بہت سے بھارتی سفارت کار انڈین سیکرٹ سروس کے ایجنٹ تھے اور اس کے تخریبی منصوبوں کو پروان چڑھانے کے لیے پورے پاکستان اور خاص طور پر سندھ میں سرگرم عمل تھے۔ ملا سرکار کے ذریعے بلیک کیٹس کا نام سامنے آیا تھا جو انڈین سیکرٹ سروس کا دہشت گردی کا شعبہ تھا۔ اور پھر ویرا سے معلوم ہوا کہ شری مان سنگھ انڈین سیکرٹ سروس کے ریسرچ اینڈ اینالے سس ونگ یا را کے لیے کام کر رہا تھا۔ ان کے شعبوں کے نام کچھ بھی رہے ہوں، وہ لوگ پاکستان کی سلامتی اور استحکام کو تباہ کرنے پر تلے ہوئے تھے اور اپنے مقاصد کے حصول کے لیے وہ تی جیسی رسوائے زمانہ تنظیم سے مدد لینے سے بھی گریز نہیں کر رہے تھے۔ میری اور ویرا کی دوستی کی وجہ سے ان کے کئی منصوبے بری طرح ناکام ہو چکے تھے۔ ملا سرکار اور شانتی سے لے کر شری مان سنگھ تک ان کے متعدد بہترین کارکن ہمارے ہاتھوں جہنم واصل ہو چکے تھے۔ اس لیے میں ان کا اہم ترین ہدف بن کر رہ گیا تھا۔ جب وہ غزالہ کو اغوا کر کے بھی مجھے زیر نہ کر سکے تو اب ان کے کارندے ثریا تھی نے پورے جہاز کو ہائی جیک کر کے مجھے بھارت لے جانے کا منصوبہ بنایا تھا۔ یہ ان کی بدقسمتی تھی یا میری خوش بختی کہ اس بار بھی انہیں منہ کی کھانی پڑی تھی۔

میرے معاملے میں وہ لوگ جتنی بار اپنے زخموں کا مداوا کرنے کی کوشش کرتے تھے اتنی ہی بار انہیں نئے زخموں کو چاٹنا پڑتا تھا۔ کراچی میں قائم بھارتی قونصلیٹ کے ذریعے غزالہ کو بھارت لے جانے میں شری مان سنگھ نے کلیدی کردار ادا کیا تھا اور اسے نہایت بے رحمی کے ساتھ فضا سے سمندر کی خونی موجوں کے حوالے کر دیا گیا تھا۔ دوسرا نام ثریا تھی کا تھا جو غزالہ کو مس ثریا تھی کے نام سے اپنے ہمراہ لے کر نئی دہلی سے ہانگ کانگ پہنچا تھا۔ ہانگ کانگ اور پھر مکاؤ میں ژوان کے ساتھ الجھنے کی وجہ سے ہم لوگ ثریا تھی کو بالکل ہی فراموش کر بیٹھے تھے لیکن اب اس کی شناخت نے اسے گھیر گھار کر ہمارا ہم سفر بننے پر مجبور کر دیا تھا اور اب وہ ہمارے سامنے بے بس پڑا ہوا تھا۔

"یہ ائر سیکورٹی کی تاریخ کا شاید پہلا واقعہ ہے کہ کسی مسافر کی نشاندہی پر کوئی فضائی قزاق واردات کے ارتکاب سے پہلے پکڑا گیا ہو" پوری کارروائی سے فارغ ہونے کے بعد منظور نے اگلی سیٹ پر بیٹھتے ہوئے کہا "میں اب بھی یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ تمہیں اس پر کیسے شبہ ہوا؟"

"شبہ نہیں ہوا بلکہ مجھے پورا یقین تھا کیونکہ میں اس دہشت گرد کو اس حلیے میں پہچانتا ہوں جو اس کے پاسپورٹ پر لگی ہوئی تصویر سے ظاہر ہو رہا ہے۔ اس واردات کے لیے ثریا تھی نے اپنے حلیے میں نمایاں تبدیلیاں کی ہوئی تھیں پھر بھی وہ میری نگاہوں سے نہیں بچ سکا۔ اس کے حلیے کی تبدیلی سے ہی مجھے یقین ہو گیا تھا کہ اس کے ارادے نیک نہیں تھے۔"

"اور تمہارے بیان کے مطابق یہ انڈین سیکرٹ سروس کا تربیت یافتہ دہشت گرد ہے۔"

"یہ حقیقت ہر شبہ سے بالاتر ہے" میں نے پورے اعتماد کے ساتھ جواب دیا۔

اس کی ٹٹولنے والی نظریں میرے چہرے پر مرکوز ہو گئیں "اس کا مطلب ہے کہ تم بھی پاکستان کے کسی خفیہ ادارے سے تعلق رکھتے ہو۔ آرمی؟ نیوی یا ائر فورس؟"

"میرا ان میں سے کسی سے کوئی تعلق نہیں ہے" میں نے معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ کہا "اپنی سہولت کے لیے تم مجھے ایک فرض شناس پاکستانی سمجھ سکتے ہو۔"

"پھر تمہاری خفیہ شناخت کو کس خانے میں فٹ کیا جائے گا؟" وہ بہت سنجیدہ تھا۔

"جو خفیہ ہے اسے خفیہ ہی رہنے دو" میں نے اٹھتے ہوئے کہا "اجازت ہو تو میں اپنی نشست پر واپس چلا جاؤں؟ یہاں میرا کام شاید ختم ہو چکا ہے اور مجھے بھوک بھی لگ رہی ہے۔"

"میں تمہیں روکنا نہیں چاہتا" میرے ساتھ وہ بھی اٹھ کھڑا ہوا "ویسے تم چاہو تو میں تمہارے لیے یہیں کھانا منگوائے دیتا ہوں۔ جو کچھ چاہو گے وہ مل جائے گا۔"

میں نے اس کا شکریہ ادا کیا اور اس نے نہایت تپاک کے ساتھ ہاتھ ملا کر مجھے رخصت کر دیا پھر ریاض اور جابر خان نے بھی ممنونیت سے لبریز انداز میں مجھے الوداع کہا اور میں اپنی سیٹ کی طرف چل دیا۔

اس امر میں کوئی شبہ نہیں تھا کہ بی ایل ثریا تھی کو غزالہ نے ہی شناخت کیا تھا لیکن اس کے بعد کے تمام اندازے میرے اپنے تھے جو پوری طرح درست ثابت ہوئے تھے۔ اس تجربے سے گزرتے ہوئے مجھے اندازہ ہوا تھا کہ فضا میں ہزاروں فٹ کی بلندی پر پرواز کرتے ہوئے مسافروں کے لیے کسی بھی حادثے کا تصور کس

قید وحشت ناک ثابت ہوتا ہے۔ وہ تو غنیمت تھا کہ عملے کے گنے
چنے ارکان کے علاوہ دوسروں کو اس قضیے کی بھنک بھی نہیں ملی
تھی ورنہ جہاز میں وہ کہرام برپا ہوتا کہ اس پر قابو پانا ناممکن ہو کر رہ
جاتا۔ مسافروں کے ذہنوں پر پہلی وحشت جہاز کی تباہی کی ہوتی جس
کے نتیجے میں کسی ایک فرد کا بھی بچنا محال ہوتا ہے۔ اتنی بلندی پر
حادثہ ہو تو نہ صرف لاشوں کے اعضا چیتھڑوں کی صورت میں بکھر
جاتے ہیں بلکہ جل کر کوئلہ بھی ہو جاتے ہیں اور حادثہ ٹل جائے تو
ہائی جیکروں کی بالادستی کے نتیجے میں مسافروں کو قید، بے یقینی اور
بھوک پیاس کی جن ہولناک اذیتوں سے گزرنا پڑتا ہے اس کا مبہم
سا تصور ہر انسانی مسافر کے لاشعور میں موجود رہتا ہے جو کوئی ایسا
امکان پیدا ہوتے ہی لرزہ خیز آسیب کا روپ دھار لیتا ہے۔

میری پیش بینی کی بنا پر اس پرواز کے مسافر ان وحشت ناک
تجربات سے صاف بچ نکلے تھے۔

میں اپنی نشست پر پہنچا تو غزالہ کے ساتھ سلطان شاہ بھی
میری طرف سے پریشان تھا۔ جہاز میں ہونے والی کارروائیوں سے
انہوں نے یہ اندازہ تو لگا لیا تھا کہ ثریا بھی کے ستارے گردش میں
آ گئے تھے لیکن میری طویل ہوتی ہوئی غیر حاضری ان کے لیے
تشویش کا باعث بنی ہوئی تھی۔

"خدا کا شکر ہے کہ تم صحیح سلامت واپس لوٹ آئے!" غزالہ
نے مجھے دیکھتے ہی ایک گہرا سانس لے کر کہا "مجھے ڈر تھا کہ کہیں تم
بھی کسی چکر میں نہ پھنس گئے ہو۔ اس بھیجے کا کیا بنا؟"

"وہ خواب آور دوا کے زیر اثر بے ہوش ہے۔ احتیاطاً اسے
بے بس بھی کر دیا گیا ہے۔ اب کراچی میں حکام کی باضابطہ قید میں
پہنچنے سے پہلے اسے ہوش میں نہیں آنے دیا جائے گا۔"

"لیکن ہوا کیا؟ اسے کسی مزاحمت کے بغیر کیسے قابو میں کر لیا
گیا؟" سلطان شاہ نے حیرت سے پوچھا۔

"مجھے ائر گارڈز کو اپنا ہم نوا بنانے میں تھوڑی سی دقت پیش
آئی۔ اس سے آگے تمام کام بہت سرعت اور آسانی کے ساتھ
ہوتا چلا گیا۔ اسے کسی مشروب میں خواب آور دوا ملا کر دی گئی
تھی۔"

"کسی مسافر کی نیم بے ہوشی کا اعلان سنتے ہی مجھے شبہ ہوا تھا
کہ وہ ثریا بھی ہوگا" سلطان شاہ نے تعریفی لہجے میں کہا "تمہارا ونگ
کمانڈ کا مشن درحقیقت اب مکمل ہوا ہے۔"

جہاز کے عقبی حصے میں ائر گارڈز کے ساتھ میری موجودگی کی
وجہ سے جہاز کے عملے نے اندازہ لگا لیا تھا کہ ان واقعات میں میرا
کوئی اہم کردار تھا۔ اس لیے ہم تینوں کو نہایت اہتمام کے ساتھ
کھانا دیا گیا لیکن کسی بھی ائر ہوسٹس نے اس بارے میں کوئی سوال
کرنے کی حماقت نہیں کی۔

صورت حال پوری طرح قابو میں کی جا چکی تھی۔ اس لیے
کھانے کے دوران میں ہی اگلے حصے سے جہاز کا کپتان نمودار ہوا
اور ہلکی سی فلسفیانہ مسکراہٹ کے ساتھ پیچھے بڑھتا چلا آیا۔ کھانے
کے آخری مرحلے پر جب چائے اور کافی کا دور چل رہا تھا تو اس کی
واپسی ہوئی۔ اسٹیورڈ ریاض اس کے پیچھے پیچھے چلا آ رہا تھا۔ وہ
دونوں ہی میرے پاس رک گئے پھر کپتان نے میری سیٹ کی پشت گاہ
پر ہاتھ رکھ کر میرے قریب جھکتے ہوئے میری مزاج پرسی کرتے
ہوئے شکریہ ادا کیا۔ چند منٹ تک گول مول فقروں میں میری فرض
شناسی اور کارکردگی کی تعریفیں کرتا رہا اور آخر کار مجھے کاک پٹ
میں آنے کی دعوت دیتا ہوا واپس چلا گیا۔

غزالہ اور سلطان شاہ کے ذہنوں میں متعدد سوالات مچل رہے
تھے میں چائے نوشی کے دوران میں مزے لے لے کر ان کے
سوالات کے جواب دیتا رہا لیکن میرے ذہن میں آنے والے
واقعات کا خاکہ مرتب ہو رہا تھا۔

یہ امر لازمی تھا کہ ہمارے طیارے کا کپتان کراچی کے کنٹرول
ٹاور کی حدود میں داخل ہوتے ہی انہیں پوری صورت حال سے باخبر
کر دیتا اور جب طیارہ لینڈنگ کے بعد رن وے پر رکتا تو ثریا بھی کے
استقبال کے لیے اعلیٰ حکام سمیت پولیس اور ائرپورٹ سیکیورٹی
فورس کی بھاری نفری موجود تھی۔ ابتدائی تفتیش کے بعد ثریا بھی
کو شاید اس علاقے کی پولیس کی تحویل میں دے دیا جاتا لیکن میں
جانتا تھا کہ وہ اصل میں آئی ایس آئی یا ائر سروسز انٹیلی جنس کا
کیس تھا۔ وہی لوگ ثریا بھی کی زبان سے سچ اگلوا سکتے تھے۔ وہ
ایک بار آئی ایس آئی کی تحویل میں چلا جاتا تو اس امر کا بھی قوی
امکان تھا کہ کسی مرحلے پر اسپیشل ٹاسک فورس والوں کو بھی شریک
کر لیا جاتا کیونکہ غیر سرکاری طور پر وہ لوگ ملا سرکار اور شری مان
سنگھ کے معاملات میں پوری طرح ملوث رہے تھے۔

دشمن کے بارے میں عام طور پر کہا جاتا ہے کہ اسے ایسی جگہ
مارا جائے جہاں پانی بھی نہ ملے مگر ہمارے بھارتی حریفوں کے
معاملے میں یہ محاورہ بالکل غلط ثابت ہو رہا تھا۔ دریائے سندھ میں
اپاسین نامی جہاز سے کی جانے والی منظم اور تباہ کن کارروائیوں
کے نتیجے میں ملا سرکار نے اپنی اسپیڈ بوٹ سکھر کے پل کے ایک
ستون کی سنگلاخ بنیادوں سے ٹکرا دی تھی اور اس کی لاش کے
چیتھڑے دریائے سندھ کے متحرے اور مٹیلے پانی میں دور تک بکھر
گئے تھے۔ پھر شری مان سنگھ کا وقت پورا ہوا تو اسے بحیرۂ عرب کا
نمکین اور بھاری پانی نصیب ہوا جو انسانی لاشوں کو زیادہ دیر تک
اپنے سینے میں چھپائے رکھنے کی صلاحیت سے محروم تھا۔ دیکھنا یہ تھا
کہ ثریا بھی کا مدفن کہاں قرار پاتا تھا۔ میری دانست میں تو وہ کسی گٹر
یا گندے جوہڑ کا ہی مستحق تھا۔

جب ہمارا جہاز بھارتی علاقے پر سے گزر رہا تھا تو میں کپتان کی
دعوت کے احترام میں اپنی جگہ سے اٹھا اور ایک ائر ہوسٹس کے
ساتھ جہاز کے کاک پٹ میں جا پہنچا۔ نیچے سے اوپر تک سیکڑوں
روشن ڈائل اور متحرک سوئیاں نہایت مرعوب کن انداز میں جہاز

کے انجنوں اور دیگر حصوں کی کارکردگی ظاہر کر رہی تھیں۔ اس پیچیدہ نظام میں کپتان اور اس کا معاون مشینی روبوٹس کی طرح نظر آ رہے تھے۔ کپتان نے اپنا ہیڈ فون اتار کر بڑی گرم جوشی کے ساتھ مجھے خوش آمدید کہا لیکن اس حساس اور ٹیکنیکل کاک پٹ کے لوازم دیکھتے ہی مجھ پر وحشت سوار ہونے لگی تھی۔ مجھے پہلا خیال یہ آیا کہ اگر میں نے بے دھیانی میں کسی غلط بٹن یا لیور کو چھیڑ دیا تو جہاز پر کوئی آفت بھی نازل ہو سکتی تھی۔ میں کپتان سے مختصر سی گفتگو کر کے فوراً ہی واپس لوٹ آیا۔

بقیہ سفر کسی ہنگامے کے بغیر نہایت سکون سے گزر گیا۔ کھانے کے برتن سمیٹے جانے کے بعد جہاز کی اندرونی روشنیاں دھیمی کر دی گئی تھیں اور بیشتر مسافر سستانے میں مصروف ہو گئے تھے۔ نباکو نوشی کے عادی مسافر دل کھول کر دھواں اڑا رہے تھے اور جہاز کا عملہ مسافروں سے فرداً فرداً ڈیوٹی فری خریداری کے بارے میں فرمائشیں نوٹ کر رہا تھا تاکہ ڈیوٹی فری سیل کا آغاز ہو تو ٹرالیوں میں مطلوبہ سامان وافر مقدار میں موجود ہو اور خریدار انتظار کیے بغیر اپنی پسند کی اشیا لے سکیں۔

ان ہی چھوٹی چھوٹی مصروفیات میں وقت گزرتا رہا اور پھر جہاز میں کراچی پہنچنے کا خوشگوار اعلان گونجنے لگا۔

○☆○

فلیٹ کی چابی میرے پاس موجود تھی لیکن جفسی قفل کھولنے کے بعد بھی دروازے نے اپنی جگہ سے جنبش نہ کی تو غزالہ منہ بنا کر بولی "معلوم ہوتا ہے کسی دروا خانم اندر استراحت فرما رہی ہیں۔"

میں نے دیواروں میں لگے ہوئے بلب کی مدھم روشنی میں اسے گھورا اور آہستہ سے کہا "اس کے سامنے ایسی کوئی جلی کٹی بات نہ کرنا۔ تم اس کی تنگ دلی کا خمیازہ دوبار بھگت چکی ہو۔ میں یہ نہیں چاہوں گا کہ تم دونوں کے درمیان تیسری بار بھی تلخیاں جنم لیں۔"

"میں نے اس سے کوئی شکوہ نہ کیا تو میرے غیر فطری رد عمل سے چونک جائے گی۔ اسے تھوڑی بہت خوراک تو دینی ہی ہوگی۔ البتہ میں کوشش کروں گی کہ زیادہ بدمزگی کی صورت حال پیدا نہ ہو۔"

"بس یہی میں چاہتا ہوں۔ ہمیں اپنے وسیع تر مفادات کے لیے اب بھی اس کی ضرورت ہے۔ اس کے ساتھ بنا کر رکھنے میں ہم فائدے میں رہیں گے۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا پھر ڈور بیل کے بٹن پر ہولے سے انگلی رکھ کر ہٹالی۔ فلیٹ کی محدود فضا میں گھنٹی کی آواز گونجی۔ چند لمحوں تک اندر سکوت چھایا رہا پھر قدموں کی چاپ کے ساتھ ہی دروا کی خوابناک آواز میں استفسار سنائی دیا۔

"کون ہے؟" وہ اندر سے پوچھ رہی تھی۔

"پردیس سے تمہارے دوست آئے ہیں دروازہ کھولو!" میں نے جواب دیا۔

بولٹ گرنے کی آواز کے ساتھ ہی دروازہ کھل گیا۔ اس وقت رات کے بارہ بج چکے تھے اس لیے دروا کے بدن پر شب خوابی کا لباس نظر آ رہا تھا۔ اس کے بال قدرے بے ترتیبی سے بکھرے ہوئے تھے' خوبصورت آنکھوں میں خمار کے سرخ سرخ ڈورے تیر رہے تھے جس کی وجہ سے اس کا طرحدار حسن کچھ زیادہ ہی نکھرا نکھرا نظر آ رہا تھا۔

"ارے! تو تم واقعی وہاں سے نکل بھاگنے پر تلے بیٹھے تھے!" اس نے ہم تینوں کو اندر آنے کا راستہ دیتے ہوئے حیرت سے کہا "مجھے تمہاری اتنی جلد واپسی کی امید نہیں تھی۔"

"لمبی کہانی ہے" میں نے اس سے ہاتھ ملا کر اندر داخل ہوتے ہوئے کہا "ہم وہاں سے نکلنے میں ذرا بھی تاخیر کرتے تو دونوں ہمیں کولہو میں پلوا سکتا تھا۔ اس کا مزاج گھڑی میں تولہ اور گھڑی میں ماشہ ہو جاتا ہے۔"

میرے پیچھے غزالہ فلیٹ میں داخل ہوئی تو دروا نے اسے کھینچ کر اپنے سینے سے لگا لیا۔ غزالہ کا رویہ نیم دلانہ تھا۔ اس نے کسی جوابی گرم جوشی کا مظاہرہ کرنے کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی۔

"کیا بات ہے؟ تمہارے ہاتھ پیر تو بالکل ہی ڈھیلے پڑے ہوئے ہیں؟" غزالہ کی سرد مہری کو محسوس کرتے ہوئے دروا نے اسے جھنجوڑ کر رکھ دیا "مجھ سے کچھ ناراض معلوم ہوتی ہو؟"

"تو کیا مجھے تمہاری کمر میں ہاتھ ڈال کر ٹوئسٹ ناچنا شروع کر دینا چاہیے؟" غزالہ کا لہجہ خشک تھا۔

"میرا خیال تھا کہ میں نے تمہاری آزادی کی بھرپور کوشش کر کے اپنی جذباتی غلطی کا ازالہ کر دیا ہے" دروا نے اسے چھوڑ کر سلطان شاہ سے ہاتھ ملاتے ہوئے کہا اور فلیٹ کا دروازہ دوبارہ بولٹ کر دیا۔

"اپنی کا بھی یہی خیال ہے۔ ان دونوں کے سمجھانے پر میں نے اپنا دل صاف کرنے کی کوشش کی ہے لیکن تم جانتی ہو کہ کسی بھی انسان کا دل مشین کے پرزے کی طرح نہیں ہوتا جسے حسب خواہش کسی محلول میں دھو کر صاف ستھرا کیا جا سکے۔ تم پر نگاہ پڑتے ہی میرے زخم تازہ ہو گئے ہیں۔"

"خیر اب اسے بھولنے کی کوشش کرو!" میں نے غزالہ کے شانے پر تھپکی دیتے ہوئے کہا "دروا اپنی بری عادتوں سے مجبور ہے ورنہ یہ دل کی اتنی بری نہیں ہے۔ اس کی کوششیں نہ ہوتیں تو اس بار تمہیں اتنی جلدی ان والوں کے چنگل سے رہائی نہیں مل سکتی تھی اور پھر ڈورن جیسا خونخوار آدمی تمہارے لیے میدان میں اتر آیا تھا۔"

ہم چاروں ہی ٹہلتے ہوئے ڈرائنگ روم میں آ بیٹھے۔ دروا نے اپنی آمد کے بعد فلیٹ کے حصے کو صاف ستھرا رکھنے کی ہر ممکن کوشش کی تھی کیونکہ فرنیچر کے ساتھ قالین بھی خوب چمک رہا تھا۔

"میں سوچ بھی نہیں سکتی تھی کہ تمہاری ماں تمہیں رہا

ہے گا" وریا اپنے معنی پر نادم اور شرم سار نظر آ رہی تھی۔

"نہیں، تم تو ... وہ اس کے حرامی پن میں بھی اچھائی کی ایک ... تھی۔ یہ واقعات رونما نہ ہوئے ہوتے تو شاید ابھی ... تم دونوں کی شادی کی نوبت نہ آئی ہوتی۔ ایسی زبردستی ڈوون ہی کر سکتا تھا۔"

ہم چاروں ہی بیک آواز ہنس پڑے اور وہ موضوع وہیں ختم ہو گیا۔

وریا کی آنکھوں سے نیند غائب ہو چکی تھی۔ ہم تینوں بھی ایک ... گزارنے کے باوجود زیادہ تھکان محسوس نہیں کر رہے تھے۔ ... کے پھندے سے بچ کر کراچی پہنچنے کی خوشی نے ہر قسم کی تھکن کو دور کر دیا تھا۔ حد تو یہ ہے کہ طویل فضائی سفر کا جیٹ لیگ بھی ہمیں پریشان نہیں کر رہا تھا حالانکہ ہمارے ہانگ کانگ کے ... کے مطابق صبح کے چار بجنے والے تھے لیکن اپنے گھر میں ... کی طمانیت نے وقت کا وہ فرق بھی مٹا دیا تھا۔

غزالہ چائے تیار کرنے کے لیے کچن میں چلی گئی اور وریا نے تجسس انداز میں مکاؤ اور ڈوون کے بارے میں سوالات کی یلغار کر دی اور میں پوری احتیاط کے ساتھ اس کے سوالات کے جواب دینے لگا۔

جب ہانگ کانگ سے میں نے آخری مرتبہ وریا سے فون پر بات کی تھی تو مافیا کا کوئی حوالہ دیے بغیر نمبی کاؤ کے قتل کا ذکر کر دیا تھا۔ گو کہ وریا نمبی کاؤ کے بارے میں بہت زیادہ باخبر تھی۔ اس نے ... کا نام سنتے ہی شاکو اور مافیا کا ذکر چھیڑ دیا تھا۔ دوسری اہم بات یہ تھی کہ اس وقت تک ڈوون کا فون نہیں آیا تھا اور ہمیں ہانگ کانگ میں کسی قسم کا کوئی خطرہ درپیش نہیں تھا اس لیے اس بارے میں وریا سے کوئی بات کرنے کا جواز ہی نہیں تھا۔

اس سے باتیں کرتے ہوئے اچانک ہی مجھے خیال آیا کہ ڈوون کے ساتھ اس کے خصوصی مراسم تھے بظاہر وہ دونوں ٹی وی کے فنکار تھے اور ڈوون وقتی طور پر وریا سے ناراض ضرور تھا لیکن کسی بھی وقت ان دونوں میں رابطہ ہو سکتا تھا۔ ڈوون کے پاس ہمارے اس فلیٹ کا فون نمبر موجود تھا اور یہ عین ممکن تھا کہ ہانگ کانگ میں البرٹ ... کے قتل اور وہاں سے ہمارے فرار کی خبر پاتے ہی ڈوون کا ... ہو جاتا اور وہ غضب ناک ہو کر وریا سے رابطے کے لیے فلیٹ ... کر کے اسے سب کچھ بتا دیتا۔ اگر ہم ان واقعات کو چھپا لیتے اور ڈوون کی ... وریا کے لیے سنسنی خیز انکشافات پر مبنی ثابت ہوتی تو ہمارے اور ... کے درمیان سنگین بدگمانیاں پیدا ہو سکتی تھیں۔

اس خطرے کو ٹالنے کی بہترین صورت یہی تھی کہ ڈوون کا ... فون آنے سے پہلے ہم خود ہی وریا کو ان تمام واقعات سے ... جو وریا سے فون پر بات ہونے کے بعد ہانگ کانگ میں رونما ہوئے تھے۔

... ادھورا سچ ہمارے اقبالی بیان کے مترادف ہوتا۔ اس وقت تک وریا کے فرشتوں کو بھی علم نہیں تھا کہ میں اپنی ناگزیر مجبوریوں کی وجہ سے مافیا والوں سے مفاہمت کرنے پر مجبور ہو گیا تھا۔ اسے صرف اتنا ہی معلوم تھا کہ مافیا والے از خود مجھے ٹی سے تحفظ فراہم کر رہے تھے تاکہ میرا دل جیت کر کسی مرحلے پر مجھے اپنا ساتھی بنا سکیں۔ اب اگر اسے سچ ہی بتایا جاتا تو وہ فطری طور پر یہ جاننے کی کوشش کرتی کہ اگر نمبی کاؤ کے قتل میں ہمارا کوئی کردار نہیں تھا تو ڈوون کی زبان سے انگلی سے آنے والوں کا ذکر سن کر ہم حواس باختہ کیوں ہو گئے تھے؟ اور وہ بھی اس حد تک کہ ہانگ کانگ سے نکل بھاگنے کے لیے ہم نے ڈوون کے ایک قابل اعتماد رکن کو مار ڈالا تھا۔

گفتگو ایک ایسے نازک موڑ پر پہنچ گئی تھی کہ وہاں سے بات بگڑ بھی سکتی تھی اس لیے میں نے سوچنے کا وقت حاصل کرنے کے لیے اسکاچ کی طلب کا بہانہ کیا اور بوتل لانے کے لیے وہاں سے اٹھ گیا۔

"میں تمہارے لیے چائے بنا رہی ہوں اور تم نے پھر اپنی حرکتیں شروع کر دی ہیں!" مجھے کیبنٹ میں مصروف دیکھ کر غزالہ نے آنکھیں نکالتے ہوئے کہا۔

"ذرا سنبھل کر ہماری عقل پر پڑے ہوئے پردے ہٹنے دو" میں نے سرگوشیانہ لہجے میں کہا "اب ہم ڈوون کی مرضی کے خلاف ہانگ کانگ سے فرار اور البرٹ یم کے قتل کے بارے میں وریا کو کیا بتائیں گے؟ اسی سوچ بچار کے لیے میں نے اسکاچ کا بہانہ کیا ہے ورنہ مجھے اس کی ذرا بھی خواہش نہیں تھی۔"

"ہم!" غزالہ دانت پیس کر رہ گئی "یہ مسئلہ واقعی سنگین ہے لیکن میں تمہیں اچھی طرح جانتی ہوں۔ تمہیں شراب کی کوئی خواہش نہ ہو، یہ بات ناقابل یقین ہے۔ تمہارا بس چلے تو سوتے ہوئے بھی سائفن سے گھونٹ گھونٹ پیتے رہو۔ دیکھتی ہوں کہ یہ پینے کے بعد تمہاری کھوپڑی کیا گل کھلاتی ہے؟"

"تم بلاوجہ برہم ہو رہی ہو" میں نے اسے پچکارتے ہوئے کہا۔ "میں اتنا بدتمیز نہیں ہوں جتنا تم سمجھ رہی ہو" یہ کہہ کر میں نے بلیک لیبل کی کھلی ہوئی بوتل، سوڈے کی بوتل، آئس باسکٹ اور دو گلاس سنبھالے اور غزالہ کے مزید احتجاج سے پہلے ہی تیزی کے ساتھ کچن سے نکل گیا۔

"یہ کیا اٹھا لائے ہو؟" مجھے دیکھتے ہی وریا نے حیرت سے کہا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ تمہارا سونے کا ارادہ نہیں ہے۔"

"معدے میں ذرا سی گرمی ہو تو تھکن ذرا نرم ہو جاتی ہے اور کھل کر نیند آتی ہے" میں نے جلدی جلدی دونوں گلاس تیار کرتے ہوئے کہا "اب تم غزالہ کے ساتھ نہ مل جانا۔"

"یہ دراصل پی آئی اے کے سفر کا نتیجہ ہے" سلطان شاہ نے استہزائیہ لہجے میں کہا "بنکاک سے یہاں تک طویل پرواز میں مسلسل ناشتے کے بعد یہ ہوکا ہونا لازمی ہے اور پھر سفر بھی خاصا

تھلکہ خیز رہا کیونکہ شری تریا ٹھی بھی اسی جہاز پر ہمارے ہم سفر تھے۔"

سلطان شاہ کی اس بے وقت کی راگنی پر میرا خون کھول اٹھا۔ تریاٹھی کا نام لے کر اس نے ویرا کو بری طرح چونکا دیا تھا اس لیے میں نے غصیلی نگاہوں سے گھورتے ہوئے اس کی بات کاٹ دی۔

"معلوم ہوتا ہے کہ تریاٹھی کی دہشت ابھی تک تمہارے سر پر سوار ہے۔ اول فول بکنے سے بہتر ہے کہ منہ میں تھرمامیٹر لے کر چند منٹ کے لیے سر کے بل کھڑے ہو جاؤ تاکہ دماغ کی طرف بھی کچھ تازہ خون پہنچ سکے۔"

میرے بے رحمانہ تبصرے پر سلطان شاہ بھونچکا ہو کر میرا منہ دیکھتا رہ گیا لیکن اسے خاموش رکھنے کے لیے میری سختی ناگزیر ہو گئی تھی۔ میں فوراً ہی ویرا کی طرف متوجہ ہو گیا۔ وہ حیرت اور دلچسپی کے ساتھ کہہ رہی تھی "تو آخر تریاٹھی بھی تم سے ٹکرا ہی گیا۔ کمال ہے کہ تم نے ابھی تک اس کے بارے میں کچھ نہیں بتایا۔"

"اس نے ہمارے لیے ناقابل بیان دشواریاں کھڑی کر دی تھیں" میں نے اسکاچ میں تیرتے ہوئے برف کے ڈلوں پر سافٹ سوڈے کی دھاریں مارتے ہوئے کہا "ہو سکتا ہے کہ ڈون ہم سے برہم ہو جائے کیونکہ ہم افراتفری کے عالم میں اس سے بات کیے بغیر ہانگ کانگ سے نکلے ہیں۔"

میرے ان فقروں پر سلطان شاہ کا بگڑا ہوا چہرہ فوری طور پر بحال ہو گیا اور وہ گھور اندھیرے سے تیز روشنی میں پھینکے گئے کسی الو کی طرح تیزی سے اپنی آنکھیں جھپکانے لگا تھا۔

"ادھوری باتیں نہ کرو!" ویرا اپنا گلاس اٹھاتے ہوئے مضطربانہ لہجے میں بولی "پوری کہانی سناؤ! ڈون بھلا کیوں ناراض ہونے لگا؟ اس نے تو تمہیں مکاؤ سے رخصت کر ہی دیا تھا۔"

میں نے اپنے گلاس سے ایک بڑا گھونٹ لے کر معدے میں منتقل کیا پھر اپنے ذہن میں تیزی کے ساتھ ایک کہانی کا تانابانا بُنتے ہوئے کہا "تم سے بات ہونے کے بعد ڈون کا فون آیا تھا۔ اس نے بتایا کہ نیشن کاؤ کی فرم کے دو اعلیٰ افسران انگلی سے مکاؤ آنے والے تھے۔ وہ دوسرے لوگوں کے علاوہ ہم سے بھی ملنا چاہتے تھے۔ ڈون کی خواہش تھی کہ ہم چند روز کے لیے اپنی روانگی ملتوی کر لیں۔ میں نے اس سے وعدہ کر لیا تھا لیکن بعد میں ایسے حالات پیدا ہو گئے کہ ہم فوراً ہانگ کانگ سے نہ نکلتے تو تریاٹھی کے ساتھی ہمیں وہیں ذبح کر ڈالتے۔"

اسی وقت غزالہ بھاپ اڑاتی ہوئی چائے کی دو پیالیاں لے کر وہاں آگئی۔ اس نے پہلے ہی سمجھ لیا تھا کہ ویرا چائے پینے کے بجائے 'مے نوشی' میں میرا ساتھ دینا پسند کرے گی۔

"یہ تریاٹھی اچانک کہاں سے آگیا؟ وہ تو غزالہ کو ہانگ کانگ پہنچانے کے بعد واپس جانے والا تھا۔ کم از کم شری مان سنگھ نے مجھے یہی بتایا تھا کہ ایک آدمی غزالہ کو بحفاظت ہانگ کانگ پہنچانے

کے بعد نئی دہلی واپس لوٹ جائے گا" ویرا نے بھی ... گھونٹ لینے کے بعد حیرت سے کہا۔

"غزالہ کو پہنچانے کے بعد وہ خبیث واقعی ... آج اچانک ہی اس نے مجھے فون کیا تھا۔ تصدق ... ڈون نے مجھے یہ بھی بتایا کہ اس نے ہم لوگوں کو ہانگ کانگ ... یا روبرو کار نہیں چھوڑا ہوا ہے بلکہ اس کا کوئی آدمی ... خفیہ حفاظت پر مامور ہے تاکہ ہمیں ہانگ کانگ کے ... بدمعاشوں سے بچائے رکھے۔ اس کال کے چند منٹ بعد ... کی کال آئی تھی۔ اس کی باتوں سے ایسا معلوم ہوتا تھا ... نے میری اور ڈون کی گفتگو سنی ہو۔ اس نے کھلے الفاظ ... دی کہ ڈون کا راج صرف مکاؤ میں چلتا ہے۔ ہانگ کانگ ... ہمیں ذرا سا بھی تحفظ فراہم نہیں کر سکے گا۔ اس نے ... کے آدمی کو ذبح کر کے اس کی لاش مکاؤ بھجوا دے گا ... کے گلے میں رسی باندھ کر ہمیں نئی دہلی لے جائے گا۔ ... نے غزالہ کا چارا پھینک کر مجھے سامنے آنے پر مجبور کر ... کام پاکستان میں پایۂ تکمیل کو نہیں پہنچایا جا سکا اس کے ... کانگ کا انتخاب کر لیا گیا تھا۔"

میں نے خاموش ہو کر پھر ایک گھونٹ لیا تو ویرا ... ہمدردی جتانے لگی۔ "یہ تو بڑی بھیانک صورت حال تھی ... ہی ہے کہ تم تینوں وہاں سے صحیح سلامت لوٹ آئے مجھے ... شبہ تھا کہ انڈین سیکرٹ سروس والے تمہیں آسانی سے ... فراموش نہیں کر سکیں گے۔"

"میں اس بارے میں ڈون کو اعتماد میں لینا چاہتا تھا لیکن ... نہیں کر سکا" میں نے معصومیت کے ساتھ کہنا شروع کیا "مجھے ... کہ تریاٹھی دوبارہ میری فون کال سن لے گا اور میرے ... پروگرام سے آگاہ ہو جائے گا۔ اس وقت تک ہم میں سے ... غزالہ ہی تریاٹھی کو پہچان سکتی تھی جب کہ ہم دونوں کے ... نادیدہ دشمن تھا۔ ہم نے ہوٹل کی انتظامیہ کو آگاہ کیے بغیر ... نکل جانے کا فیصلہ کر لیا۔ ہم مکاؤ کی راہ لیتے تو کھیل ... بگڑ جاتا۔ پھر مکاؤ بھی اجنبی شہر تھا جہاں ہم ڈون اور ... آدمیوں کے رحم و کرم پر ہوتے اس لیے ہم نے ... کراچی آنے کا ارادہ کر لیا۔ ہانگ کانگ اور پھر بنکاک سے ... ہونے تک ہمیں کہیں بھی تریاٹھی کی جھلک تک نظر نہیں ... پھر دوران سفر جہاز میں ایک نیا ڈراما شروع ہو گیا۔ ... مشتبہ حرکات و سکنات کی بنا پر ایک مسافر کو خاموشی کے ساتھ ... ہوش کر کے اپنی تحویل میں لے لیا۔ دوسرے مسافروں ... بیماری کی اطلاع دی گئی تھی لیکن مجھے کسی گڑبڑ کا شبہ ہو ... کے بالکل بدلے ہوئے حلیے کی وجہ سے ابتدا میں غزالہ ... قیدی مسافر کو نہیں پہچان سکی لیکن جب ائیر ہوسٹس نے ... چہرے پر سے تاریک چشموں کی عینک اتاری تو ...

...زوال کو ایک مرتبہ پھر اُسے دیکھنے کا موقع مل گیا اور اس بار
...کی ساخت سے اس نے پہچان لیا کہ وہ تراپا تھی ہی تھا۔ جہاز
...نے مسافروں کو کسی بھی خطرے سے پوری طرح بے خبر رکھنا
...میں کسی نہ کسی طرح یہ معلوم کرنے میں کامیاب ہو گیا
...مسافر کا نام ان ای ان تراپا تھی تھا۔ اس کے قبضے سے ایک بھرا
...اور متعدد دوسرے مہلک ہتھیار برآمد ہوئے تھے۔ شبہ
...موقع پا کر اس جہاز کو ہائی جیک کرنے کا ارادہ رکھتا تھا۔
...یہ جہاز کو کسی انڈین ہوائی اڈے پر اتروا کر ہم تینوں کو
...شن لے کر ہمارے ساتھ سفر کر رہا تھا لیکن ہماری خوش
...کا منصوبہ پوری طرح ناکام ہو گیا۔"
"پھر اُسے پھر کیا ہوا؟" میری کہانی نے ویرا کو متحیر کر کے رکھ دیا

...زوال اور سلطان شاہ کی حالت بھی بہت زیادہ مختلف نہیں
...دونوں یہ سوچ کر حیران ہو رہے تھے کہ میں نے اصل
...کو اس قدر مربوط انداز میں نیا رنگ کیسے دے ڈالا تھا؟
"پھر کیا ہونا تھا؟" میں نے اپنا گلاس خالی کر دیا "وہ لینڈنگ تک
...میں نہیں آسکا تھا۔ ہم لوگ جہاز سے اترے تو ایمبولینس
...ساتھ ہی سیکیورٹی فورسز کی بھاری نفری اور متعدد گاڑیاں بھی
...تھیں۔ اب تک وہ کسی سرکاری مہمان خانے میں پہنچایا
...جا چکا ہوگا۔"
"او گاڈ!" ویرا دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام کر بولی "تم
...قدم رکھتے ہو وہاں حیرت انگیز اور سنسنی خیز واقعات جنم لینا
...کر دیتے ہیں۔ کون سوچ سکتا تھا کہ تراپا تھی اپنی مرضی سے
...تک پہنچ جائے گا؟ اب تم ٹاسک فورس والوں کے
...اپنے حکام کو تراپا تھی کی اصلیت سے آگاہ کر سکتے ہو۔"
"اس کی ضرورت ہی نہیں ہے؟" میں نے بے پروائی کے
...کہا "اس کا جرم بہت سنگین ہے۔ وہ شرافت سے اپنے عزائم
...اعتراف نہیں کرے گا۔ جب اس کے مقاصد کی جستجو میں اس
...سیاری کی تھرڈ ڈگری کا آغاز کیا جائے گا تو بہت جلد بولنے پر
...ہو جائے گا۔ ہمیں دخل دینے کی کوئی ضرورت پیش نہیں آئے
...گی۔"

"اور تمہاری حفاظت پر مامور زوان کے آدمی کا کیا بنا؟" ویرا
...کر سوال کیا۔
"کس کا کیا بنا؟" میں نے پوری بے ساختگی کے ساتھ کہا "اس
...بیچارے سے تو ہماری ملاقات ہی نہیں ہو سکی۔ خدا کرے کہ
...اس کے ورثے اس بے چارے پر ہاتھ ڈالنے میں
...کامیاب ہو سکے ہوں۔"
"ٹھیک!" سلطان شاہ... بھرائی ہوئی آواز میں بولتے ہوئے
...ہوا "واقعات کا بھیانک تسلسل اب میری سمجھ میں آیا
...میں گھبرایا ہوا تھا۔ یہ سب سن کر تو میری عقل میں مروڑ
ہونے لگی ہے۔"
"عقل میں مروڑ؟" ویرا نے سگریٹ کی راکھ جھاڑتے ہوئے
برا سا منہ بنایا "اردو میں ایسا جملہ میں پہلی بار سن رہی ہوں۔ کیا یہ
ٹھیک کہہ رہا ہے؟" آخری سوال اس نے مجھ سے مخاطب ہو کر کہا۔
"یہ اہلِ زبان نہیں ہے" میں نے جلدی سے کہا "بہت سی
باتیں ایسی ہوتی ہیں جنہیں سن کر دماغ چکرانے لگتا ہے۔ ایسا صرف
محاورے کی حد تک ہوتا ہے جب کہ حقیقت میں دماغ پوری طرح
کام کر رہا ہوتا ہے۔ دراصل سلطان شاہ بھی ایسی ہی کوئی بات کہنا
چاہ رہا تھا۔"
"یہ تو واقعی بہت بھیانک صورت حال ہے" ویرا تشویش زدہ
انداز میں بڑبڑائی "جب تک زوان کو اصل حالات کا علم نہیں ہوگا
وہ تمہیں احسان فراموش، سازشی اور قاتل سمجھ کر پیچ و تاب کھاتا
رہے گا۔ اگر وہ دو چار آدمیوں کو تمہارے پیچھے لگا دے تو بھی مجھے
کوئی تعجب نہیں ہوگا۔"
"یہ تم نے قاتل کا لفظ کیوں استعمال کیا؟" میں نے پُرزور لہجے
میں احتجاج کیا۔
"مجھے پورا یقین ہے کہ زوان کا آدمی مارا جا چکا ہے" ویرا...
اپنے گلاس سے آخری گھونٹ لے کر اطمینان سے بولی۔
"تم یہ دعویٰ کیسے کر سکتی ہو؟" میں نے دل ہی دل میں اس کے
قیاس کی داد دیتے ہوئے حیرت سے پوچھا۔
"مجھے حیرت ہے کہ تم یہ سوال کر رہے ہو؟" اس نے اپنا سر
جھٹک کر کہا "اگر وہ زندہ ہوتا تو سائے کی طرح تمہارے پیچھے لگا
رہتا۔ پھر اسے تراپا تھی کے وجود کا بھی علم ہو جاتا اور یہ بھی معلوم
ہو جاتا کہ تم ٹکٹ لے کر ایئرپورٹ گئے ہو۔ اگر زوان کو یہ خبر مل
جاتی تو وہ تمہیں جہاز سے بھی اتروا سکتا تھا۔ ہانگ کانگ میں بھی
اس کا بے پناہ اثر و رسوخ ہے۔ یہ سب نہیں ہوا اس لیے میں
اندازہ لگا سکتی ہوں کہ زوان کا آدمی اب اس دنیا میں نہیں ہے۔
بادی النظر میں زوان وہ قتل بھی تمہارے ہی کھاتے میں ڈال دے
گا۔ اسی وجہ سے میں نے قاتل کا لفظ استعمال کیا تھا۔"
"تم زوان کی جگہ ہوتیں تو ان حالات میں کیا فیصلہ کرتیں؟"
میں نے سوال کیا۔
اس نے تیکھی نظروں سے میری طرف دیکھا اور بولی "حالات
مکمل طور پر تمہارے خلاف ہیں۔ سیدھی سی بات ہے کہ زوان
تمہیں چند دن کے لیے روکنا چاہ رہا تھا لیکن تم کسی وجہ سے انڈیا
سے آنے والے مدراناپا کے نمائندوں کا سامنا نہیں کرنا چاہ رہے
تھے۔ اس لیے تم نے اپنی نگرانی کرنے والے کا خون بہا کر راستہ
صاف کیا اور پھر چوروں کی طرح ہانگ کانگ سے نکل بھاگے۔
تھوڑی دیر کے لیے تراپا تھی کو بھول جاؤ تو اس کہانی میں کوئی سقم
نہیں ہے۔"

"لیکن یہ سب اُسی نابکار کی وجہ سے ہوا ہے۔ اُسے میں کیسے بھول سکتا ہوں؟"

"اسی لیے میں کہہ رہی ہوں کہ ژوذان کو خزائنی کے بارے میں بتانا ہوگا۔ وہ بہت اُنا پرست اور کینہ پرور آدمی ہے۔ جب تک تمہاری طرف سے اُس کا ذہن صاف نہیں کیا جائے گا' وہ تمہارا نام ونشان مٹانے کی منصوبہ بندی کرتا رہے گا اور اسی کے ساتھ میرے خلاف بھی سوچتا رہے گا کیونکہ اُس سے تمہاری سفارش میں نے کی تھی۔"

"ٹھیک!" میں نے ایک گہرا سانس لیا۔ میں نے پورے واقعات بلا کم وکاست تم کو بتا دیے۔ اب تم جیسا چاہو کر سکتی ہو۔ ہم لوگوں کے ساتھ ژوذان نے جو حُسنِ سلوک کیا' اس کے لیے ہم عمر بھر اُس کے احسان مند رہیں گے۔ وہ مکاؤ میں اس قدر طاقت ور ہے کہ مجھ سے ملو رہیرے لینے کے بعد مجھے وہاں سے خالی ہاتھ باہر نکال دیتا تو میں اس کا بال بھی بیکا نہیں کر سکتا تھا۔ تمہاری وجہ سے اس نے ہمیں بہت عزت دی تھی۔"

"ہاں' وہ چوری کے ہیروں کا کیا قصہ تھا؟" دیرا نے چونک کر پوچھا۔ مکاؤ میں ہمارے ساتھ جیٹی آنے والے بیروشنے کے بارے میں وہ بہت زیادہ تجسس میں مبتلا تھی۔

اُس کے اصرار میں نے کولنڈن ڈریگن نامی فیری کے ذریعے اپنے مکاؤ کے سفر کی کہانی چھیڑ دی۔ غزالہ کو بھی ان واقعات کا صرف خلاصہ ہی معلوم تھا کیونکہ ژوذان کی حویلی میں ہم لوگ کھل کر بات کرنے سے قاصر تھے اور دراز دراسی جزئیات کو کاغذ پر منتقل کرنا میرے بس سے باہر تھا اس لیے وہ بھی پوری دلچسپی کے ساتھ وہ واقعات سن رہی تھی۔

جب میں نے ہانجیڈ سے چرائے گئے ان شاہی نوادرات کی مالیت کے بارے میں بیرون کے تخمینے کا ذکر کیا تو ان دونوں کی آنکھیں حیرت سے ان کی پیشانیوں پر جا چڑھیں۔

"تم نے غزالہ تک رسائی کی اتنی بڑی قیمت ادا کی ہے؟" دیرا نے حیرت سے دیدے پھاڑ کر پوچھا۔

میں مسکرا دیا "چوری کے مال کی قیمت کا صرف اندازہ ہی اندازہ ہوتا ہے جو متعلقین لگاتے ہیں۔ اسے بیچنے جاؤ تو کوئی بھی کوڑیوں کے مول سے زیادہ دینے پر تیار نہیں ہوتا۔ میرے لیے وہ رکھتے ہوئے زائیدہ بیکار بے وقعت تھے اور ژوذان کے لیے خزانہ' اسی لیے بات بن گئی ورنہ وہ تو تمہارے علاوہ کسی اور سے بات کرنے پر بھی آمادہ نہیں تھا۔"

"دیکھ لو ژوئی نے کتنی قیمت دے کر تمہیں خریدا ہے؟" دیرا نے غزالہ سے مخاطب ہو کر کہا تو اُس کے ایک ایک لفظ سے حسد اور رقابت کی آنچ آ رہی تھی۔

"محبت کی کوئی قیمت نہیں ہوتی' دیرا!" میں نے مسکراتے ہوئے کہا "میرے لیے تو وہ ہیرے بس ایک بہانہ بن گئے۔ [illegible] حسن اتفاق ہی تھا کہ ژوذان کو ہیروں کی نقل وحرکت کے بارے میں اطلاعات حاصل تھیں اور مکاؤ جانے پر تُلے والے سیاحوں کے سامان میں ان ہیروں کی تلاش جاری تھی۔"

باتوں ہی باتوں میں صبح کے چار بج گئے۔ سلمٰی [illegible] جا چکا تھا۔ غزالہ کی آنکھوں میں بھی نیند نے ڈیرے ڈال دیے تھے اس لیے وہ بھی معذرت کر کے اٹھ گئی لیکن اسے سلگانے کی نیت سے میرا پیچھا چھوڑنے پر آمادہ نہیں تھی۔

دیرا کو غیر متوقع طور پر ایران سے آگے جانے کی اجازت نہیں ملی تھی اس لیے وہ اپنا کام پورا کر کے کراچی آ گئی۔ اس کے پرانے روابط موجود تھے۔ اُن دونوں دہشت گردی کی کارروائیوں کے نتیجے میں امریکن قونصلیٹ اور بھارت کے افسران کے تعلقات میں خاصی تلخی آئی ہوئی تھی۔ [illegible] خیال تھا کہ ان کے تخریبی منصوبوں کی کامیابی کے لیے امریکی دلچسپی کا مظاہرہ نہیں کر رہے تھے جب کہ امریکی ان کی کمزوری اور ناالجی کے شاکی تھے کیونکہ وہ لوگ القاعدہ سے [illegible] جدید ترین ہتھیاروں اور گولہ بارود کی بحفاظت اسمگلنگ [illegible] ادا کرنے میں بری طرح ناکام رہے تھے۔

دوسری طرف دیرا کے ان دونوں سفارتی اداروں سے [illegible] تھے لیکن ہیری کمبلر سے اس کی رنجش ٹھن گئی تھی۔ ہیری [illegible] دیرا دیدہ ودانستہ ان کے مقاصد کے حصول میں رکاوٹیں ڈالتی تھی۔ وہ اپنے طور پر دیرا کو بے بس کر کے امریکا بھجوا دینے [illegible] رکھتا تھا تاکہ وہاں جی لانے اس کی سرزنش کر سکے۔ ان کے [illegible] میں انڈین قونصلیٹ والے دیرا کے ساتھ قریبی تعلقات رکھنے کے خواہاں تھے۔ وہ جانتے تھے کہ بھرپور اختیارات اور آزادی حاصل ہونے کے باوجود ہیری کمبلر کی مدد وہ [illegible] دور کر سکتا تھا۔ عملی امداد صرف دیرا ہی فراہم کر سکتی تھی کیونکہ [illegible] تمام خامیوں اور کمزوریوں کے باوجود پاکستان میں دیرا کی نمائندہ رہ گئی تھی۔

اس پیچیدہ صورتِ حال کی وجہ سے دیرا نے صرف [illegible] قونصلیٹ سے ہی رابطہ کرنے کو ترجیح دی۔ وہ اپنی سلامتی [illegible] ہیری کمبلر سے دور رہنے لگی تھی۔

اس کا کہنا تھا کہ سُرّی مان سنگھ کی حیرت ماتھ موت [illegible] کو قونصلیٹ کے درودیوار میں سج گئی تھی۔ وہاں کام کرنے والے [illegible] فرد کو معلوم تھا کہ وہ سفارتی مراعات کی آڑ میں اپنے [illegible] مذموم عزائم کے سبب مقامی قانون کی دھجیاں اڑاتا [illegible] انہیں سُرّی مان سنگھ کی موت میں اپنا بھیانک مستقبل [illegible] تھا اور وہ سب اپنے مستقبل کے بارے میں فکرمند [illegible] جو لوگ سُرّی مان سنگھ جیسے کھلاڑی اور تجربے کار سفارت [illegible]

رکھ سکتے تھے' ان کے لیے نو آموز یا کم تجربے کار افراد کوئی حیثیت نہیں رکھتے تھے۔

یہی وجہ تھی کہ ان میں سے کوئی بھی مسٹر مان سنگھ کے خطرناک عہدے کا چارج لینے کے لیے تیار نہیں تھا۔ ادھر نئی دہلی کے حکام نے بھی شاید بھانپ لیا تھا کہ پاکستانیوں نے مسٹر مان سنگھ کی موت کو جس خوب صورتی کے ساتھ سمندر کی سرکش موجوں کی نذر ہونے کا خمیازہ قرار دے کر معاملہ نمٹایا تھا اس کی وجہ سے پاکستان میں متعین عملے کے حوصلے پست ہو گئے تھے۔ ان کے حوصلوں کی بحالی کے لیے ضروری تھا کہ ان پر کوئی ایسا افسر متعین کیا جائے جو اپنے بلند حوصلے اور بے جگری کی وجہ سے ان سب کے [illegible] قائم کر سکے۔

ایسے کسی افسر کی تلاش کی مہم سر ہونے تک "نائب کونسل جنرل" ان معاملات کی دیکھ بھال کر رہا تھا جو مسٹر مان سنگھ کی ناگہانی موت کی وجہ سے ادھورے رہ گئے تھے۔

سندھ کی جغرافیائی حیثیت' لسانی گروہ بندیاں اور سرحدی علاقوں میں ہندوؤں کی بھاری تعداد ہمیشہ سے بھارتی ایجنسیوں کی دلچسپی کا باعث رہی تھی۔ عام ہندوؤں کی وفاداریاں بالخصوص اپنی دھرتی سے وابستہ تھیں لیکن کچھ آسودہ حال اور بااثر ہندوؤں کے غدارانہ کردار کی وجہ سے سرحد پار بیٹھے ہوئے منصوبہ سازوں کو یقین تھا کہ جب بھی نقارے پر چوٹ پڑی' پاکستان کی ساری ہندو آبادی ان آسودہ حال غداروں کی ہم نوا بن جائے گی۔

ان کے تمام منصوبوں میں سندھ میں دہشت گردی اور تخریب کاری کو اولین اہمیت حاصل تھی لیکن اس بار ہوس کے پجاریوں کی نگاہیں دور دور تک بھٹک رہی تھیں۔ وہ سندھ میں امن و امان کی بدترین صورت حال پیدا کرنے کے ساتھ ہی وارسک' منگلا اور تربیلا ڈیم سے غلام محمد بیراج تک' تمام آبی ذخائر کو تباہ کرنے کے بارے میں سوچ رہے تھے۔ اپنے اس ظالمانہ منصوبے کے ذریعے وہ ہمارے گوٹھوں اور قصبوں کا نام و نشان تک مٹانا چاہتے تھے تاکہ جو کچھ جنگ کے ذریعے حاصل نہیں کیا جا سکا' وہ کوئی گولی چلائے بغیر مصنوعی سیلاب کے ذریعے حاصل کر لیا جائے۔

دراصل ان تمام باتوں نے مجھے سوچنے کے لیے کافی سے زیادہ مواد فراہم کر دیا تھا۔ بظاہر وہ عملی سیاست اور قوت کی کشمکش کی ایک شکل تھا لیکن ان سب کی پشت پر وہی گندہ سرمایہ کارفرما تھا جو دنیا بھر میں زہر اگلنے والی ہیروئن کی بین الاقوامی اسمگلنگ سے حاصل کیا جا رہا تھا۔

پھر عاقبت نااندیش لوگ پاکستان میں ہیروئن بنانے والے یہ دعوے کرتے تھے کہ دوسری صنعتی اور کاروباری پیداوار کی طرح ہیروئن پاکستان کی اعلیٰ ترین نقد جنس تھی جس کی بدولت بھاری مقدار میں زرمبادلہ کمایا جا رہا تھا۔ یہ صنعتی ملکوں کی کھلی منافقت تھی کہ انہوں نے پاکستان کی اس جنس کو ممنوعہ بنایا تھا جس کے نتیجے میں دنیا کا کوئی ملک قانونی طور پر اس کا خریدار نہیں بن سکا تھا حالانکہ دنیا بھر کے ترقی یافتہ اور ترقی پذیر ممالک کے اکتائے ہوئے نوجوانوں میں' اپنے ماحول سے فرار کے لیے اس کی زبردست مانگ موجود تھی۔

ان لوگوں کے دعوے کے مطابق' بڑی طاقتوں کی اس غنڈہ گردی کے نتیجے میں پاکستان زرمبادلہ کی جائز آمدنی سے محروم ہو کر ان کا مقروض ہوتا جا رہا تھا۔ دوسری طرف ہیروئن کی صنعت و تجارت کو قانونی تحفظ حاصل نہ ہونے کی وجہ سے' اس سے حاصل ہونے والا سرمایہ کالے دھن کو خوفناک اضافے کی طرف لے جا رہا تھا اور یہ کالا دھن جدھر کا رخ کر لیتا تھا' ادھر ہولناک تباہی پھیلاتا چلا جاتا تھا۔

یہ درست ہے کہ جن آزاد قبائلی علاقوں میں ہیروئن تیار کرنے والی لیبارٹریز قائم تھیں' وہاں کے سخت ترین معاشرتی قوانین اور عبرت ناک تعزیری سزاؤں کی وجہ سے کوئی بچہ بھی ہیروئن نہیں پیتا تھا۔ وہ لوگ جو کچھ تیار کرتے تھے' اپنے علاقے سے سو فیصد باہر ڈال دیتے تھے لیکن ہیروئن کے حق میں دلائل دینے والے' عقل کے اندھوں کو یہ معلوم نہیں تھا کہ دریا صرف اپنے منبع اور ڈیلٹا کو ہی سیراب نہیں کرتا بلکہ وہ اس خطۂ زمین پر اپنے اثرات چھوڑتا چلا جاتا ہے جہاں سے اس کا گزر ہوتا ہے۔ پاکستان کے سارے علاقوں میں قبائلی معاشرے اور اس جیسے سخت ترین قوانین نافذ نہیں تھے اس لیے ہیروئن کی پیداوار اور اسمگلنگ میں اضافہ ہونے کے ساتھ ہی' راستے میں پڑنے والے تمام شہر اور قصبے بھی اس ہولناک وبا کی لپیٹ میں آ گئے تھے اور چند برسوں کی قلیل سی مدت میں' ہیروئن سے نا آشنا علاقوں میں ہیروئنچیوں کے غول کے غول نظر آنے لگے تھے جن کی تعداد تیزی سے بڑھ کر لاکھوں میں پہنچ چکی تھی۔

کہا جاتا تھا کہ افغانستان کو فتح کرنے کی کوششوں میں روسیوں نے اس خطے میں ہیروئن سازی کو متعارف کرایا تھا لیکن میں کسی کے حوالے سے جانتا تھا کہ سنگلاخ پہاڑوں کی دھرتی میں' موسیٰ خان کی پہلی فیکٹری کے قیام میں ایک جرمن کیمسٹ کا بھی ہاتھ رہا تھا۔

روسیوں کا خیال تھا کہ ان سے لڑنے والے جب ہیروئن کے عادی بن جائیں گے تو جلد ہی ٹوٹنے لگیں گے اور رفتہ رفتہ ساری مزاحمت کو بھول کر چوہوں سے بھی بدتر ہو جائیں گے اور پورے علاقے میں سواستیکا کے پھریرے لہراتے نظر آئیں گے لیکن لڑنے والے بہت چالاک تھے انہوں نے ہیروئن کو نہ چکھنے کا حلف اٹھا کر اس صنعت کو فروغ دیا۔ جنگ سے متاثرہ علاقوں میں ٹرکوں اور ریڑھیوں پر ہیروئن تیار کرنے کے کارخانے قائم کیے گئے۔ ایک علاقے میں جنگ کے شعلے زندگی کی مسرتوں کو نگلنا شروع کرتے تو وہ کارواں تیزی کے ساتھ محفوظ علاقوں میں منتقل ہو جاتے۔ لڑنے والے

ہیروئن بیچ کر ڈالرز، اسٹرلنگ، ین، فرانک اور مارک حاصل کرتے رہے جس کے ذریعے وہ دنیا بھر کے چور بازاروں سے اپنی پسند کے ہتھیار خرید کر روسیوں کو آتش و آہن کی بارود کی برسات میں نہلاتے رہے اور جب تاریخ کی اس منفرد اور عجیب جنگ کا زور ٹوٹا تو ہیروئن کے سرمائے نے پاکستان کی معیشت اور سیاست پر یلغار کر دی۔

ہیروئن پاکستان میں ایجاد نہیں کی گئی تھی۔ افیم کا وہ مہلک الکلائیڈ دوا سازی میں زیر استعمال تھا۔ مشرق بعید کے سنہرے تکون میں اس کی زور و شور سے تیاری ہوتی رہی تھی۔ مکاؤ کی منڈی میں ہیروئن کے کروڑوں ڈالر کے سودے ہوتے تھے۔ جب بڑھتے ہوئے امریکی دباؤ کی وجہ سے وہ تکون آخری سانسوں پر تھا تو افغانستان، ایران اور پاکستان کے سرحدی علاقوں پر مشتمل ایک نیا تکون ابھرنا شروع ہو گیا جس میں پاکستان کی کلیدی حیثیت تھی کیونکہ ایران کی مذہبی حکومت اس لعنت کو سرحدوں پر ہی ہلاک کرنے کا تہیہ کر چکی تھی۔ افغانستان خشکی سے گھرا ہوا اور جنگ زدہ ملک تھا جب کہ پاکستان نہ صرف امن کا جزیرہ تھا بلکہ قدیم سرحدی روایات کی وجہ سے یہاں مال لانے لے جانے کی بھی آزادی تھی۔ بین الاقوامی لین دین کے لیے کراچی کی بندرگاہ اور ہوائی اڈے کے علاوہ خشک گودیاں اور نئے بین الاقوامی ہوائی اڈے بھی کھلتے جا رہے تھے جہاں کھلاڑیوں کے لیے ماحول نسبتاً سازگار تھا۔

بھارتی منصوبہ ساز اسی گھناؤنے کھیل کا سرمایہ استعمال کرنا چاہتے تھے۔ ان کی نظریں مقامی اور بین الاقوامی تجوریوں میں بند اس کالے دھن پر مرکوز تھیں جو کسی بھی حکومت کی بنیادیں ہلا دینے کے لیے کافی تھا۔

بدقسمتی کی بات یہ تھی کہ اس کھیل میں غلام رسول جیسا نیک نام سیاست داں بھی شریک تھا۔ لوگ اس کی دیانت اور خاندانی شرافت کی قسمیں کھاتے تھے لیکن اس نے اپنا شفاف ماضی بھارتیوں کے ہاتھ نیلام کر کے دام کھرے کر لیے تھے۔ اسے آزاد سندھ کے اقتدار میں اپنے لیے ایک بڑی کرسی نظر آنے لگی تھی۔

وہ مارا گیا تو چند روز پہلے مافیا والوں نے مجھے یہ بتا کر حیران کر دیا کہ سردار امیر جان جیسے معمر اور معزز رہنما کا اکلوتا بیٹا ہیروئن کی اسمگلنگ میں ملوث تھا۔ اس نے دو کلو اعلیٰ ترین ہیروئن نیویارک لے جا کر مافیا کے ایک رکن کے ہاتھ فروخت کی تھی اور مافیا والوں نے اس کی بے خبری میں پورے لین دین کی ویڈیو فلم بنالی تھی۔ پاکستان ان کے لیے ایک اہم ملک تھا اور وہ جانتے تھے کہ وقت آنے پر وہ فلم بہت قیمتی ثابت ہوگی۔ حد یہ تھی کہ امریکا کے فیڈرل انٹیلی جنس بیورو کو اس فلم کی بھنک مل گئی تھی اور وہ فلم کے لیے مافیا والوں کو منہ مانگا معاوضہ دینے کے لیے تیار تھا لیکن حالات کی ستم ظریفی تھی کہ نیشی کاؤڈے نے مجھے اسی فلم کے حوالے سے سردار امیر جان کو بلیک میل کر کے سیاست میں قدم رکھنے کی ہدایت کی تھی۔

مافیا کے مقامی بیورو چیف سینٹو حبیب جیوانی کو یہی منصوبہ [illegible] کہ میں سردار امیر جان کو شیشے میں اتارنے کے لیے اسلام آباد [illegible] ہوا تھا۔ حبیب جیوانی کی مسلسل نگرانی سے نکل کر فوری طور پر ہانگ کانگ روانہ ہونے کے پیچھے بھی یہی بہانہ سب سے اہم نظر آ رہا تھا لیکن ویرا کے معصومانہ انکشافات نے اس معاملے کو بھی الجھا دیا تھا۔

اس نے بتایا تھا کہ پچھلی صبح سے رات ہونے تک کئی بار فون کالز آئی تھیں کہ بولنے والے نے اپنی بھاری ہیلو کے جواب میں ویرا کی آواز سن کر مزید کچھ کہے بغیر فون کا سلسلہ منقطع کر دیا تھا۔

ویرا کو اپنے اس بیان کی اہمیت کا اندازہ نہیں تھا۔ اس نے بس روانی میں ایک بات کہہ دی تھی لیکن اس فلیٹ کا نمبر بہت زیادہ لوگوں کو معلوم نہیں تھا۔ پورے شہر میں صرف چار افراد ایسے تھے جو مجھے فون کر سکتے تھے۔ جہانگیر، ظفر، اول خان یا پھر حبیب جیوانی!

اول الذکر تینوں افراد کو میرے اور ویرا کے خصوصی مراسم سے واقفیت تھی بلکہ وہ فون پر اس کی آواز بھی بہت اچھی طرح پہچانتے تھے۔ میرے موجود نہ ہونے کی صورت میں وہ خوشی سے بات کر سکتے تھے۔ انھیں لائن منقطع کرنے کی کوئی ضرورت نہیں تھی البتہ حبیب جیوانی کا معاملہ مختلف تھا۔

وہ میرے اور ویرا کے گٹھ جوڑ سے بے خبر تھا۔ اس نے کبھی براہ راست بھی ویرا کی آواز نہیں سنی تھی۔ پھر یہ کہ میں [illegible] سے شہر سے اس طرح غائب تھا کہ حبیب جیوانی کو میرے ٹھکانے کا کوئی علم نہیں تھا۔ میری اس طویل ہوتی ہوئی غیر حاضری پر تشویش ہونی بجا تھی۔ اس لیے وہ گمنام فون کالز اسی کی ہو سکتی تھیں۔ ایک امکان یہ بھی تھا کہ اسے نیشی کاؤڈے کے قتل کی خبر مل چکی ہو اور وہ اسی سلسلے میں مجھ سے بات کرنا چاہ رہا ہو۔

کراچی سے خوزالہ کے لیے روانہ ہوتے ہوئے میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ مکاؤ میں حالات اس قدر الجھ جائیں گے۔ میرا خیال تھا کہ میں ڈون کی خوشامد و آمد کر کے خزانے کا پتا چھپائے وہاں سے نکل لاؤں گا اور واپس آ کر حبیب جیوانی کو اسلام آباد میں اپنی ناکامی کی کہانی سنا کر بیوقوف بنانے میں کامیاب ہو جاؤں گا لیکن اب ایسا ہوتا ممکن نظر نہیں آ رہا تھا۔ کہانی میرے گلے کا طوق بھی بن سکتی تھی۔

نیشی کاؤ مافیا کا ڈان تھی۔ مذر مافیا کے اتنے بڑے ڈان کا قتل بچوں کا کھیل نہیں تھا۔ پھر ڈون کو اتنگ فو کے ذریعے [illegible] بھی مذر مافیا والوں تک پہنچ چکی تھی کہ میں نہ صرف نیشی کاؤڈے کے قتل کے وقت تقریب گاہ میں موجود تھا بلکہ اسی تقریب [illegible]

غزالہ کی شادی بھی ہوئی تھی۔ یہ اطلاع ملنے پر اسی سے آنے
...نے مجھ سے ملاقات کی خواہش کا اظہار کیا لیکن میں ان کی
...سے پہلے ہی ماریو حاذر کر کے ہانگ کانگ سے نکل آیا۔
اس چکر میں، میں دونوں طرف سے بری طرح پھنس گیا۔ لندن
...تک میں نے ایک مربوط کہانی تراش کر دیبا کو اپنی بے گناہی
...یقین کر لیا تھا۔ اب اگر میں حبیب جیوانی کو اسلام آباد جانے کی
...بتاتا اور اسے یہ پتا چلتا کہ میں اسلام آباد کے بجائے مکاؤ
...اپنی شادی کے جشن میں شریک تھا تو میری پوزیشن بہت زیادہ
...نازک ہو جاتی۔ ماریا اسے اس جھوٹ کو میری نیت کی خرابی پر
...محمول کرتے اور ماریا کے روایتی دستور کو سختی سے برقرار رکھنے کے
...بیوقت پر میری گردن مارنے کے احکام جاری کر دیے جاتے۔
...روہ اسکاچ کے نشے میں اور نیند کے ملے جلے اثرات کے
...او گھ رہی تھی مگر میں سگریٹ پر سگریٹ پھونکتے ہوئے اپنی
...الجھن میں ڈوبا ہوا تھا کہ دیبا بڑبڑا کر سیدھی ہو گئی۔
"کیا سونے کا ارادہ نہیں ہے؟" اس نے اپنی سرخ آنکھوں
...سے میری طرف دیکھتے ہوئے بھرائی ہوئی آواز میں پوچھا۔
"اب سویا تو میرا معمول کئی دن کے لیے بگڑ جائے گا۔" میں نے
...رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے کہا۔ "اس وقت ساڑھے چار بج
...رہے ہیں۔ تم چاہو تو آرام سے سو سکتی ہو۔"
"تھوڑی دیر میں اجالا پھیل جائے گا تو نیند نہیں آئے گی۔ میں
...سونے جا رہی ہوں۔" وہ مخمور انداز میں ایک نیم شکن انگڑائی لیتے ہوئے
...صوفے سے اٹھ کھڑی ہوئی۔
"کہاں چلیں؟" میں ایک دم بوکھلا گیا۔ "اس فلیٹ میں صرف
...دو خواب گاہیں ہیں۔"
"مجھے معلوم ہے کہ ایک کمرا تمہارے اور غزالہ کے تصرف
...میں رہے گا۔" اس نے بے ہودہ انداز میں مجھے آنکھ ماری۔ "میں
...سلطان شاہ والے کمرے میں جا رہی ہوں۔ مل جل کر گزارہ کرنا ہی
...ہوگا۔"

وہ دروازے کی طرف مڑی ہی تھی کہ میں نے لپک کر اس کا
...ہاتھ تھام لیا۔ "سلطان شاہ کو گہری نیند میں بھی تمہارے وجود کی بو مل
...گئی تو بستر سے چھلانگ لگا کر باہر بھاگ نکلے گا۔ تم پردے کھینچ کر
...دوسرے صوفے پر کیوں نہیں سو جاتیں؟ بتی بند ہونے کے بعد یہاں
...خواب آور اندھیرا ہو جاتا ہے۔"
"میں بستر پر سونا چاہ رہی ہوں۔" وہ بولی۔ "اس کے بھاگنے کی
...نوبت نہیں آئے گی۔ میں خود ہی اسے بستر سے اٹھا کر صوفے پر
...دھکیل دوں گی۔" میرے روکنے کے باوجود اس نے
...ہاتھ چھڑایا اور ڈرائنگ روم سے نکل کر خواب گاہ کی طرف چل
...دی۔ میں جھنجھلاتے ہوئے انداز میں صوفے پر گر گیا۔
...جانے دیبا نے اسے بیدار کرنے کے لیے کیا حرکت کی تھی
...کہ وہ ڈرائنگ روم میں آیا تو بری طرح جھنجھلایا ہوا تھا اور اس کے

چہرے پر سلوٹوں آڑی ترچھی لکیریں نمودار ہو چکی تھیں۔ اس نے
نیند سے بوجھل آنکھوں سے مجھے گھورا اور غنودہ مگر دبی آواز میں
غرایا "تم اسے سمجھاؤ کہ میرے ساتھ بازاری حرکتیں نہ کیا کرے
ورنہ کسی دن ہوش اڑا کر اسے بالکل ننگا کر دوں گا۔"
میں اس کی دھمکی پر دل ہی دل میں پیچ و تاب کھا کر رہ گیا۔ اس کے الفاظ
میں غصے کی گھن گرج تھی لیکن اس کے رکتے لہجے سے دیبا کا خوف
جھلک رہا تھا۔ میں نے آہستگی کے ساتھ کہا "اس پر لعنت بھیجو۔ جو
کرتی ہے کرنے دو۔ اس سے تمہارا کیا بگڑتا ہے؟ تمہاری بات سن
لے گی تو ابھی منہ اندھیرے ہنگامہ کھڑا کر دے گی اور ہم اپنے
شریف پڑوسیوں کے سامنے تماشا بن کر رہ جائیں گے۔ اس کے
منہ مت لگا کرو۔"
وہ مجھے قہر بار نظروں سے گھورتے ہوئے بڑے صوفے پر دراز
ہو گیا "مجھے معلوم ہے کہ اس کمینی کے مقابلے میں تم ہمیشہ مجھ ہی کو
دباؤ گے۔ اب بتی بند کرو اور پردے کھینچ دو ورنہ میرا بھی دماغ
خراب ہو جائے گا۔"
میں نے خاموشی کے ساتھ اس کی ہدایت پر عمل کیا اور
ڈرائنگ روم میں مکمل اندھیرا کر کے خود بھی دوسرے صوفے پر
دراز ہو گیا لیکن نیند میری آنکھوں سے کوسوں دور تھی۔
میں صوفے پر بے حس و حرکت پڑا خالی چھت کو گھورتے
ہوئے کچھ سوچ رہا تھا کہ اچانک مجھے ڈرائنگ روم کے دروازے پر
تاریکی سے بھی تاریک تر کسی ہیولے کی موجودگی کا شبہ ہوا۔ میں نے
مدافعانہ سرعت کے ساتھ گردن ادھر گھمائی تو اس متحرک سائے
کے جسمانی خطوط ہی سے اندازہ لگا لیا کہ وہ غزالہ تھی۔
"تم؟ یہاں کیا کرنے آئی ہو؟" میں نے سرگوشیانہ لہجے میں
حیرت کے ساتھ سوال کیا۔
"یہاں اور کون سو رہا ہے؟" غزالہ کی آواز بھی بہت نیچی تھی
مگر اس میں شبہات تیر رہے تھے۔ حیرت کی بات یہ تھی کہ اس کی
آواز میں نیند کا شائبہ تک نہیں تھا جب کہ میرے حساب سے
اسے سوئے ہوئے کئی گھنٹے گزر چکے تھے۔
"سلطان شاہ! لیکن تمہیں اس وقت چہل قدمی کرنے کی کیا
سوجھی ہے؟" میں نے اٹھتے ہوئے پوچھا۔
غزالہ نے میرے سوال کو یکسر نظرانداز کر دیا اور اندھیرے
میں دوسرے صوفے کی طرف نظریں دوڑاتے ہوئے بولی "سلطان شاہ
تو سب سے پہلے سو گیا تھا۔ اگر وہ یہاں ہے تو تمہاری سہیلی کہاں
گئی؟" وہ دونوں ہی ایک دوسرے کی طرف سے بے اعتمادی میں
مبتلا تھیں لیکن ان کے ذہنوں کو صاف کرنا میرے بس سے باہر تھا۔
"تو تم یہی دیکھنے آئی ہو؟" میری آواز میں گھبراہٹ خود بخود ہی
عود کر آئی۔ "اس سے ملنا چاہتی ہو تو دوسری خواب گاہ میں
جا کر اسے جگا لو۔ وہ اب تک گہری نیند سو چکی ہو گی۔"
"تو جلی گئی تھی کہ تم کمرے میں کیوں نہیں آئے؟" غزالہ نے

کسی ندامت کے بغیر سوال کیا۔
"تمہاری نیند خراب ہونے کے خیال سے یہیں لیٹ گیا تھا۔ تم کب سے جاگ رہی ہو؟"
"میں سوئی ہی کب تھی؟ تمہارے انتظار میں لیٹی ہوئی تھی۔ ہلکی سی غنودگی طاری ہوئی ہو تو اور بات ہے۔ تاریکی اور فلیٹ میں چھپے ہوئے سناٹے سے مجبور ہو کر اب ادھر آئی ہوں۔"
وہ تمام گفتگو سرگوشیوں میں ہی ہو رہی تھی اس لیے سلطان شاہ کی نیند میں خلل نہیں پڑا اور میں ان دونوں عورتوں کی نفسیات پر غور کرتے ہوئے خاموشی سے غزالہ کے ساتھ ہو لیا۔
صبح سات بجے میں ایک لمحے کے لیے بھی سوئے بغیر پوری طرح تازہ دم تھا۔ سلطان شاہ کے ساتھ ہی ربا بھی اپنے کمرے میں گدھے گھوڑے بیچ کر سوئی ہوئی تھی۔ میں سب سے پہلے حبیب جیوانی سے بات کرنے کا ارادہ رکھتا تھا لیکن مجھے ڈر تھا کہ اس گفتگو کا ایک لفظ بھی ربا کے کانوں میں پڑ گیا تو میرا بنا بنایا کھیل بگڑ جائے گا اس لیے میں نے غزالہ کو ناشتا تیار کرنے کی ہدایت کی اور خود اخبار لینے کے لیے نیچے چلا گیا۔
اسٹال پر لگے ہوئے تمام اخبارات کی چنگھاڑتی ہوئی شہ سرخیوں میں جہاز سے مسلح بھارتی ایجنٹ کی گرفتاری کی خبر ہی نظر آ رہی تھی۔ ذیلی سرخیوں میں بی ایل ترپاٹھی کا نام بھی موجود تھا۔
ربا اردو بولنے اور سمجھنے کی حد تک بہتیرے نام نہاد اردو دانوں کو بھی پیچھے بٹھاتی تھی لیکن اردو پڑھنے کے معاملے میں وہ خاصی کچی ثابت ہوئی تھی۔ میں نے اردو کے ساتھ ہی انگریزی کے دو اخبارات بھی خریدے اور اوپر لوٹ گیا۔
ناشتے کے دوران میں نے ایک اخبار پوری طرح چاٹ ڈالا لیکن اس میں وہی کچھ تھا جو ہم اپنی آنکھوں سے دیکھ چکے تھے بقیہ قیاس آرائیاں تھیں جو ترپاٹھی کی ذات اور اس کے مقاصد کے بارے میں کی گئی تھیں۔
میرے تیار ہونے تک ربا گہری نیند سوئی ہوئی تھی۔ اس لیے میں نے فلیٹ سے روانہ ہوتے ہوئے غزالہ کو تاکید کی کہ وہ بھی جا کر بستر پر دراز ہو جائے اور اگر ربا میرے بارے میں دریافت کرے تو یہ کہہ کر انجان بن جائے کہ میں اس کے بیدار ہونے سے پہلے فلیٹ سے نکل گیا تھا۔
میرے لیے ایک موقع یہ تھا کہ میں کسی پبلک فون سے حبیب جیوانی سے بات کر لیتا لیکن کراچی میں پبلک فون بوتھ "نہ ہونے کے برابر تھے اور نجی کال آفس مقامی فون کالز کے لیے تخلیہ فراہم نہیں کرتے تھے۔ معاملہ غیر ملکی کال کا ہو تو گفتگو کرنے کے لیے علیحدہ کیبن دے دیا جاتا تھا جس کا معاوضہ وصول کیا جاتا تھا۔ ایسے پی سی او صارفین کے لیے پھر بھی سرکاری نرخوں سے سستے پڑتے تھے کیونکہ محکمے کے بدعنوان اہل کاروں کی ملی بھگت سے وہ تمام کالز دوسرے صارفین کی بے خبری میں" ان کے نمبروں پر ریکارڈ ہوتی تھیں اور پی سی او پر وصول ہونے والی رقوم" مالکان اور ان سے تعاون کرنے والے بے ایمانوں کے درمیان بانٹ لی جاتی تھیں۔ اسی لیے وہاں غیر ملکی کالز کے لیے کم شرح رکھی جاتی تھی۔
وہ بات بہت چھوٹی اور شاید غیر اہم بھی تھی لیکن اس سے معاشرے میں پھیلی ہوئی سنگین بدعنوانیوں اور بدمعاشیوں کی نشاندہی ضرور ہوتی تھی۔ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے ہمارا آوے کا آوا بگڑ کر رہ گیا ہو اور آنے والی کسی ناگہانی قیامت کے خوف سے ہر شخص لوٹ کے مال میں سے جلد از جلد اپنا حصہ بٹورنے پر تلا ہو۔ ایک طرف ملک کی بقا اور سلامتی کے دشمن اپنے راستے پر" ہمارے وجود کو جھنجوڑنے کی تیاریوں میں مصروف تھے اور دوسری طرف حریص اور مفاد پرست عناصر پرانی دیمک کی طرح معاشرے اور معیشت کی جڑوں میں اترتے جا رہے تھے۔
آخر کار میں اسپیشل ٹاسک فورس کے اسٹیشن [illegible] کے ٹھکانے پر پہنچ گیا جہاں کسی زمانے میں ربا مقیم تھی۔ مجھے دیکھتے ہی مسلح دربان نے پھاٹک کھول دیا۔ میں اپنی گاڑی پارک کر کے" کسی روک ٹوک کے بغیر اس دفتر کی طرف بڑھ گیا جہاں ارل خان کو موجود ہونا چاہیے تھا۔
مجھے غیر متوقع طور پر اپنے سامنے دیکھ کر" ارل خان کا چہرہ بے پناہ مسرت سے دمک اٹھا اور اس نے اپنی کرسی چھوڑ کر والہانہ انداز میں مجھے اپنے سینے سے لگا لیا۔ یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے اس کا کوئی بچھڑا ہوا عزیز مل گیا ہو۔ ارل خان کے اس والہانہ استقبال پر میرا دل بے اختیار بھاری ہونے لگا۔
وہ کافی دیر مجھ سے میرا حال پوچھتا رہا۔ اس ضمن میں شادی کا ذکر بھی آیا۔ بنکاک سے فون پر گفتگو کرتے ہوئے میں نے اسے اپنی شادی کا ذکر نہیں کیا تھا۔ بات چھڑنے پر میں نے اپنی اور غزالہ کی شادی کا انکشاف کیا تو وہ خوشی سے اچھل پڑا۔
"تم نے یہ کام کر کے اپنی اور بھابی کی عاقبت سنوار لی۔" اس نے جذباتی لہجے میں کہا "مرد اور عورت کو ایک دوسرے سے لاکھ محبت ہو لیکن شادی کے بغیر ان میں مکمل ہم آہنگی پیدا نہیں ہوتی" نہ ان پر ایک دوسرے کا کوئی حق بنتا ہے۔ میرا خیال ہے اب تمہاری زندگی تیزی کے ساتھ پُرسکون ہوتی چلی جائے گی لیکن تم سے ایک شکوہ ضرور رہے گا کہ تم نے اپنی شادی کے موقع پر مجھے یاد نہیں رکھا۔"
"یہ شادی بنکاک میں ہوئی تھی اور وہاں میں خود کو بھی اجنبی محسوس کر رہا تھا" میں نے ہنس کر کہا "یہ سب لمبی کہانیاں ہیں جو بعد میں سناتا رہوں گا۔ فی الحال مجھے تخلیے کے ساتھ ایک عدد فون کی ضرورت ہے۔ اس سے فارغ ہو کر ہم بہت لمبی بیٹھک جمائیں گے۔ مجھے تم سے بہت سی باتیں کرنی ہیں۔"
"یہ ڈائریکٹ لائن ہے" اس نے میز پر رکھے فون کا ایک اپنی طرف سرکاتے ہوئے کہا "تم اطمینان کے ساتھ یہیں سے

"تمہیں کوئی ڈسٹرب نہیں کرے گا۔" یہ کہتا ہوا وہ تیزی کے ساتھ اپنے دفتر سے نکل گیا۔
میں نے سگریٹ سلگا کر چند گہرے گہرے کش لیے پھر حبیب جیوانی کے گھر کا نمبر ملانے لگا۔
دوسری گھنٹی بجنے کے بعد ریسیور پر حبیب جیوانی کی ہیلو سنائی دی تو میں نے جان بوجھ کر دھیما اور دوستانہ لہجہ اختیار کرتے ہوئے کہا۔
"چیف! میں فرینک بول رہا ہوں۔"
"اوہ!" اس کی تحیرزدہ آواز ابھری۔ "تم اسلام آباد سے کب واپس آئے؟"
"اسلام آباد نہیں، میں کل رات مکاؤ سے ہانگ کانگ سے واپس آیا ہوں" میں نے اداس لہجے میں کہا "مجھے افسوس ہے کہ میں تمہیں اپنی بیرون ملک روانگی کی اطلاع نہیں دے سکا کیونکہ مجھے ایک ایمرجنسی پیش آ گئی تھی۔"
"ایسی کیا ایمرجنسی تھی کہ تم مجھے فون بھی نہیں کر سکے؟" جیوانی کا لہجہ سرد ہو گیا۔
"غزالہ کا چکر تھا" میں نے کہا "وہ ہانگ کانگ گئی تھی لیکن وہاں ایک چکر میں پڑ کر ڈون کوانگ فو نامی ایک بدمعاش کے ہتھے چڑھ گئی۔ اگر میں فوراً نہ جاتا تو اس کی زندگی خراب ہو سکتی تھی۔ میں مکاؤ پہنچ کر غزالہ کو بمشکل اس کی تحویل سے نکالنے میں کامیاب ہوا ہوں۔ ڈون نے شرط لگا دی تھی کہ اگر غزالہ میری محبوبہ ہے تو میں اسے اپنی باقاعدہ بیوی بنائے بغیر مکاؤ سے نہیں لے جا سکوں گا۔ اس وجہ سے مجھے مکاؤ میں ہی شادی بھی کرنی پڑ گئی۔"
"مبارک ہو!" حبیب جیوانی کی آواز جذبات سے یکسر عاری تھی "شاید اب تمہاری زندگی میں ٹھہراؤ پیدا ہو سکے گا۔ ڈون نے یہ ایک نیک کام کیا ہے۔"
"شکریہ! لیکن اس کے ساتھ ایک بہت بری خبر بھی ہے" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔
"وہ کیا؟" حبیب جیوانی نے تجسس بھرے لہجے میں سوال کیا "تمہیں معلوم ہے کہ مجھے پہیلیوں سے چڑ ہے۔ اس لیے ایک ہی سانس میں اپنی پوری کہانی سنانے چلے جاؤ۔"
"مجھے یہ دیکھ کر حیرت ہوئی کہ مکاؤ کا ڈون ہمارے ڈان تھری کا گہرا دوست تھا اور وہ اس سے ملنے کے لیے مکاؤ گیا تھا۔ اس کے اعزاز میں ڈون نے ایک بہت بڑی دعوت کی تھی اور اسی دعوت میں میری اور غزالہ کی شادی کا اعلان بھی کیا گیا تھا لیکن ڈان تھری کو ہیلی کاپٹر سے اترنے کے بعد ایک چینی نے زہریلے تیر سے ہلاک کر دیا۔ ڈون شدید صدمے اور اشتعال کے باوجود اسے بچانے کے لیے کچھ نہیں کر سکا۔"
"تم نے میری اجازت کے بغیر پاکستان سے باہر جا کر اپنی حدود سے تجاوز کیا ہے لیکن مجھے خوشی ہے کہ تم جھوٹ بولنے کے بجائے سچ بتا رہے ہو۔ یہ تنظیم کے ساتھ تمہارے خلوص اور وفاداری کا سب سے کڑا امتحان تھا۔ میں تمہاری زبان سے تمہاری کہانی سننی چاہتا تھا ورنہ مکاؤ میں ڈان نمبشی کاؤ کے قتل کے بارے میں مجھے سب کچھ معلوم ہے۔ مجھے یہ بھی معلوم ہو گیا تھا کہ تم اسلام آباد کے بجائے مکاؤ میں موجود تھے۔"
"خدا کا شکر ہے کہ میں اس امتحان میں پورا اترا ہوں" میں نے اپنے دل کی گہرائیوں سے کہا "لیکن چیف، یہ امتحان کب تک ہوتے رہیں گے۔ اب تو تمہیں مجھ پر پورا اعتماد ہو جانا چاہیے۔"
"تمہاری پوزیشن بہت مخدوش اور خطرناک ہو چکی ہے۔ تم کسی بڑے کی اجازت کے بغیر ایک غلط وقت پر مکاؤ میں موجود تھے اور تمہاری موجودگی میں وہاں ڈان تھری کا قتل ہوا ہے۔ اس واردات کے سلسلے میں اپنی پوزیشن صاف کرنے کے لیے تمہیں دانتوں پسینہ آ جائے گا۔"
"مگر کیوں؟ اس واردات سے میرا کوئی تعلق نہیں تھا۔ میں تو غزالہ کو لینے کے لیے وہاں گیا تھا۔ ڈان تھری کو دیکھنے تک میرے فرشتوں کو بھی علم نہیں ہو سکا تھا کہ ڈون کوانگ فو کا متوقع دوست ہمارا ڈان نمبشی کاؤ ہو سکتا ہے جسے میں کراچی میں چھوڑ کر گیا تھا!" میں نے کچھ زور دے لہجے میں احتجاج کیا۔
"ہو سکتا ہے کہ یہ اتفاق رہا ہو لیکن اوپر والوں کو یہ بات اتنی آسانی سے نہیں سمجھائی جا سکتی۔"
"پہلی بات یہ ہے کہ ڈان تھری سے مجھے کوئی پرخاش نہیں تھی۔ اس نے بینکاک کے بعد مجھے بلیک ٹائیگر کے آدمیوں سے بچا کر مجھ پر بہت بڑا احسان کیا تھا۔ میں تمہیں بتا رہا ہوں کہ میں نے اپنی آنکھوں سے ایک چینی کو بلو پائپ میں پھونک مارتے دیکھا تھا۔ میرے لیے وہ ہنسیا دینا تھا۔ میں سمجھ ہی نہیں سکا کہ اس بے ضرر سی نلکی کے ذریعے ڈان تھری کو قتل کیا جا رہا ہے۔ مجھے ذرا بھی شبہ ہو جاتا تو میں اس چینی کو وہیں فنا کر دیتا۔"
"ڈان تھری کے مرنے کے بعد تم اس قاتل پر ہاتھ ڈال سکتے تھے" اس کی آواز ابھری۔
"مجھے کچھ پتا ہی نہیں چلا کہ کیا ہوا ہے۔ کافی دیر بعد یہ معلوم ہوا کہ ڈان تھری کو ایک ایسے ہتھیار سے قتل کیا گیا ہے جو منہ سے پھونک مارنے پر زہریلے تیر پھینکنے لگتا ہے لیکن اس وقت بہت دیر ہو چکی تھی۔ میں کسی سے ذکر کیے بغیر کٹی ہوئی پتنگ کی طرح پورے میدان میں چکراتا رہا لیکن قاتل کو شناخت کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔ اس تقریب میں سیکڑوں چینی شریک تھے اور ان سب کے خدوخال ایک جیسے تھے۔ میں دعوے سے کہتا ہوں کہ تم دس بند منٹ تک کسی عام سے چینی سے بات کرتے رہو اور پھر وہ کسی بھیڑ میں مل جائے تو تمہارے فرشتے بھی اسے شناخت نہیں کر سکتے۔ ہاں، اس میں ڈون کوانگ فو کی طرح مٹاپے وغیرہ جیسی کوئی خاص بات ہو تو اسے ہزاروں کی بھیڑ میں بھی پہچانا جا سکتا ہے۔"
"لیکن اس چینی کو ڈان نمبشی کاؤ سے کیا پرخاش ہو سکتی

تھی؟" حبیب جیوانی نے اپنے متوفی آقا کا حق نمک ادا کرتے ہوئے شرلاک ہومز بننے کی کوشش شروع کر دی۔

"جزانی پرخاش اور گروہ بندی" دونوں طرح کے امکانات ہوسکتے ہیں۔" میں نے بھی ڈاکٹر واٹسن کی طرح بے سروپا امکانات پر خیال آرائی شروع کر دی "شاید تمہیں علم ہو گا کہ ژوران کوانگ فو کی طرح ژان نیشی کاڑ کا خاندان بھی صدیوں سے شنگھائی کے مضافات میں رہتا چلا آیا ہے۔ دونوں کی دوستی کی بنیاد بھی اسی ہمسائیگی پر تھی۔ ان دونوں پھیلے ہوئے خاندانوں کے بہت سے افراد چین سے فرار ہو کر ہانگ کانگ، مکاؤ سے امریکا تک میں آباد ہو چکے ہیں لیکن ان کی جڑیں ابھی تک قدیم شنگھائی میں ہی ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ برسوں پہلے ژان نیشی کاڑ یا اس کے بزرگوں نے کسی کے ساتھ کوئی بڑی زیادتی کی ہو اور وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ اسے بھول گئے ہوں لیکن متاثرہ فریق اپنی تذلیل یا حق تلفی کو فراموش نہ کر سکا ہو۔ اگر ایسے کسی آدمی کے دل میں ژان نیشی کاڑ کے لیے کینہ پروان چڑھ رہا تھا تو اس کے لیے اپنے پرانے دشمن سے بدلہ لینے کے لیے ژوران کی اس بڑی تقریب سے بہتر کوئی اور جگہ نہیں ہو سکتی تھی۔ ژوان مکاؤ کا بے تاج بادشاہ کہلاتا ہے۔ وہ سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ اس کی حویلی میں اس کی آنکھوں کے سامنے کوئی شخص اس کے قریبی دوست اور معزز مہمان پر وار کرنے کی جرأت کر سکے گا۔ اسی حد سے بڑھے ہوئے اعتماد کی وجہ سے اس تقریب میں حفاظتی انتظامات نہ ہونے کے برابر تھے جن سے کوئی بھی کینہ پرور دشمن بھرپور فائدہ اٹھا کر ژان نیشی کاڑ کو ٹھکانے لگا سکتا تھا۔"

"تمہاری یہ تمام معلومات قابل رشک ہیں۔" سیٹھ حبیب جیوانی نے رشک اور حیرت کے ساتھ میری بات کاٹتے ہوئے کہا۔

"مجھے ژان نیشی کاڑ کے اس خاندانی پس منظر کا کوئی علم نہیں تھا۔"

"لیکن میں موقع واردات کا چشم دید گواہ تھا۔ ژان فوری کو میری نظروں کے سامنے قتل کیا گیا تھا۔" میں نے پُرزور لہجے میں کہا۔ "اپنے ایک بڑے کے قتل پر میرے اندر ایک حیوان جاگ اٹھا تھا۔ میں جب تک مکاؤ میں رہا اسی واردات کا کھوج لگانے میں مصروف رہا جس کے نتیجے میں یہ تمام باتیں میرے سامنے آئیں۔"

"میں تمہارے نظریے سے متفق ہوتا جا رہا ہوں۔ تمہاری فراہم کی ہوئی یہ معلومات تمہاری پوزیشن صاف کرنے میں بہت زیادہ مدد کریں گی۔ میں آج ہی میلان بات کرنے کی کوشش کروں گا۔"

"لیکن ابھی میری کہانی ادھوری ہے۔" اس معرکے میں سیٹھ حبیب جیوانی کو ذہنی مار دینے کا احساس کرتے ہوئے میں نے فخریہ لہجے میں بات جاری رکھی "یہ کسی پرانی دشمنی کا پہلو تھا لیکن ژان نیشی کاڑ کی آمد سے پہلے ژوان کوانگ فو نے مکاؤ میں اپنے ایک باغی کو بڑی بے رحمی سے قتل کر کے سمندر میں مگرمچھوں والی کھاڑی میں پھینک دیا تھا۔ مکاؤ میں ران لین واحد فرد تھا جو کھلے الفاظ میں ژوان پر تنقید کرتا رہتا تھا۔ مکاؤ میں اس کے ہمدردوں کی خاصی تعداد ہے۔ وہ لوگ در پردہ ران لین کا ساتھ دیتے رہتے تھے۔ ژوان اور اس کے آدمیوں کے ستائے ہوئے باشندے بھی ران لین کو اکساتے رہتے تھے۔ اس کے قتل سے مکاؤ کی فضا خراب ہو گئی تھی۔ ژوران کوانگ فو کو پورا یقین ہے کہ ژان نیشی کاڑ کے قتل اور تقریب کی بربادی میں ران لین کے حامیوں کا ہاتھ تھا۔ انہوں نے کل فائٹنگ رنگ کی مانند کر کے ژان فوری کی آمد سے پہلے ہی تقریب میں افراتفری پھیلا رکھی تھی کیونکہ وحشی سانڈ تقریب کے شرکا پر چھوڑا گیا تھا۔ یہ کسی ایک آدمی کے بس کا نہیں تھا۔ ژان فوری کے قتل کی رات ژوران کے آدمیوں نے مکاؤ میں ران لین کے حامیوں کو چن چن کر ٹھکانے لگایا اور ان کے گھربار، املاک اور کاروبار کو آگ لگا کر راکھ کر دیا تھا۔ تم خود غور کرو کہ مکاؤ کے اس قدر ہیجان انگیز اور خونریز حالات میں، میں کس قدر بے بس اور بے حیثیت تھا۔ ژان فوری کے قتل کے بارے میں مجھ پر تو شبہ ہی نہیں کیا جا سکتا۔"

"تمہاری بات میری سمجھ میں آ رہی ہے۔" فون پر حبیب جیوانی کی پُرخیال آواز ابھری۔

"یہ ژوران اور ران لین جیسے زبردست حریفوں کی لڑائی تھی۔ اس میدان میں مجھ جیسے بے بضاعت فرد کا دخل ہی نہیں تھا۔ وہ بے رحمی کے ساتھ مجھے بھی ذبح کر کے آدم خور مگرمچھوں والی کھاڑی میں پھینک دیتے۔"

"تمہاری غیر حاضری میں تمہارے فلیٹ میں کون رہ رہا تھا؟" چند ثانیوں کے توقف کے بعد وہ ایک نیا سوال کر بیٹھا۔

"کوئی بھی نہیں!" میں نے پورے اعتماد کے ساتھ سفید جھوٹ کا سہارا لیتے ہوئے کہا "فلیٹ میرے ایک دوست کی ملکیت ہے۔ اس کی بیوی فلیٹ کی صفائی وغیرہ کے لیے ضرور آتی ہو گی کیونکہ طویل غیر حاضری کے بعد بھی فلیٹ مجھے بالکل صاف ستھرا اور آراستہ ملا تھا۔ لیکن تم یہ کیوں پوچھ رہے ہو؟"

"مجھے کل ہی اطلاع ملی کہ ژان فوری کے قتل کے وقت تم مکاؤ میں موجود تھے۔ اس کے بعد میں نے تین مرتبہ تمہارا نمبر ملایا لیکن ہر بار ایک نسوانی آواز سننے کے بعد فون بند کرنا پڑا۔ اب مجھے تمہارے ایسے مراسم اور معمولات کے بارے میں جاننا پڑے گا ورنہ میری لاعلمی سے شدید غلط فہمیاں بھی پیدا ہو سکتی ہیں۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" میں نے ہلکے سے قہقہے کے ساتھ کہا "فلیٹ کی حالت دیکھ کر مجھے بھی شبہ ہوا تھا کہ میں نے کہیں اپنی غیر حاضری میں کسی اور عورت سے دوستی نہ کر لی ہو۔"

"پھر اب تمہارا کیا پروگرام ہے؟"

"آج آرام کرنے کا موڈ ہے۔ کل بنکاک سے کراچی تک کا

خزانہ سا اعصاب شکن ثابت ہوا تھا۔"
"کیوں؟ کیا جہاز میں بھی کچھ مسائل تمہارا پیچھا کر رہے تھے؟" اس نے خوش گوار لہجے میں پوچھا۔
"ہاں! تم نے آج کے اخبارات نہیں دیکھے ورنہ مجھ سے یہ سوال نہ کرتے۔"
"ابھی ناشتے وغیرہ سے فارغ ہو کر فرصت سے اخبار بینی کرتا۔ ابھی تو صرف آٹھ ہی بجے ہیں۔"
میں نے اسے انڈین ہائی جیکر کے بارے میں بتایا تو وہ اخبار دیکھنے سے پہلے ہی پوری کہانی جاننے پر تل گیا کیونکہ اس معاملے میں بھی مجھے عینی شاہد کا درجہ حاصل تھا۔ میں نے ترپاٹھی کی اصلیت اور اس ڈرامے میں اپنے کردار کا کوئی ذکر کیے بغیر اسے پوری کہانی کا خلاصہ سنا ڈالا۔
"حیرت ہے کہ ایسے واقعات تمہارا تعاقب کرتے رہتے ہیں؟" پوری بات سن لینے کے بعد وہ متحیرانہ انداز میں بولا۔ "میں نے بلاشبہ بیسیوں فضائی سفر کیے ہیں لیکن میرے ساتھ آج تک کوئی غیر معمولی واقعہ پیش نہیں آیا۔"
"خیر دیکھو گے تو تمہیں میری باتوں کا یقین آجائے گا۔" میں ہولے سے ہنس کر رہ گیا۔
"یقین کی بات نہیں، میں سنجیدگی کے ساتھ یہ جاننا چاہتا ہوں کہ عجیب و غریب واقعات صرف تمہارے ساتھ ہی کیوں پیش آتے ہیں؟ تم بنکاک گئے تو وہاں وزان نفری کے قتل کی سازش تیار تھی۔ واپسی کے لیے جہاز میں قدم رکھا تو وہاں انڈین ہائی جیکر بیٹھا تھا۔"
"پھر تو تمہیں یہ سوچنا چاہیے کہ ہانگ کانگ سے بنکاک کے سفر میں کوئی واقعہ کیوں رونما نہیں ہوا؟ جہاں پہنچا تو سب کچھ نارمل اور پرسکون کیوں تھا؟ یہ تو صرف اتفاقات ہیں جو کسی کے بھی ساتھ اور کہیں بھی پیش آسکتے ہیں۔"
"آج آرام کرنے کا مطلب یہ ہے کہ کل تم اسلام آباد چلے جاؤ گے۔ پھر ہماری ملاقات کب ہوگی؟"
"جانے سے پہلے میں وقت نکال لوں گا۔ اور ہاں، وہ امیر جان کے بچے کی ویڈیو فلم آگئی ہے؟"
"ابھی نہیں آئی۔ وزان نفری بنکاک پہنچنے کے بعد ہی اسے نکال بھجوائے۔ اب اس معاملے میں تاخیر ہوتی نظر آرہی ہے۔ بہرحال جب تم ملو گے تو اس بارے میں مزید بات ہوگی۔" دوسری طرف سے ریسیور رکھ دیا گیا۔
میں نے ایک گہرا سانس لے کر لائن منقطع کر دی۔ سیٹھ حبیب جیوانی سے روبرو گفتگو ہونے کے بعد مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے میرے سر سے بہت بڑا بوجھ ہٹ گیا ہو۔ میرے نزدیک وہ بہت بڑی کامیابی تھی کہ میں نے اپنی خود ساختہ کہانیوں کے ذریعے ایک طرف ویرا کو اور دوسری طرف حبیب جیوانی کو اس حد تک اپنی بے گناہی کا قائل کر لیا تھا کہ وہ دونوں ذوئن کو انگ فو اور مانیا کے بیٹوں کے شکوک و شبہات دور کرنے کے سلسلے میں کامیابی کے ساتھ میری وکالت کر سکتے تھے۔ اس سے آگے کچھ اور کرنا میرے بس سے باہر تھا۔
اس گفتگو سے فارغ ہو کر میں ارل خان کے دفتر سے باہر نکلا تو وہاں موجود سپاہی نے مجھے بتایا کہ ارل خان ایک خطرناک قیدی کی طرف گیا ہوا تھا۔ میں نے سپاہی کو فوراً ہی ادھر روانہ کر دیا تاکہ وہ اپنے افسر کو میرے فارغ ہونے کی اطلاع دے سکے۔ میں دوبارہ ارل خان کے دفتر ہی میں جم گیا۔
وہ سپاہی چند منٹ بعد ہی واپس لوٹ آیا۔ ارل خان نے اس کے ذریعے مجھے اپنے پاس بلایا تھا۔
وہاں پہنچنے پر پتا چلا کہ ارل خان رجنی کے کمرے میں موجود تھا اور اس کمرے کے باہر دو مسلح سپاہی یوں تیار کھڑے ہوئے تھے جیسے وہاں کوئی ہنگامہ برپا ہونے کا اندیشہ ہو۔
رجنی کے بدن پر ایس ٹی ایف والوں کی طرف سے فراہم کیا ہوا معمولی مگر صاف ستھرا لباس موجود تھا۔ اسے قدرت نے نہایت فراخ دلی کے ساتھ دلکش خدوخال اور متناسب اعضا سے نوازا تھا' اس لیے اسے سرسری طور پر دیکھ کر نظرانداز کرنا ممکن نہیں تھا' پھر اس وقت تو رجنی کے ہونٹوں پر زہریلی مسکراہٹ کے ساتھ' آنکھوں میں سرخی میں ڈوبی ہوئی وحشت چمک بھی نظر آرہی تھی اس لیے میری نگاہیں اس کے چہرے پر جم کر رہ گئیں۔
اس سے قبل میں نے رجنی سے گفتگو کی تو اس کی آنکھوں پر پٹی بندھی ہوئی تھی تاکہ وہ اپنے اغوا کنندگان کو شناخت نہ کر سکے۔ اس وقت تک ہمارے عزائم کچھ اور تھے۔ مان سنگھ کو براہ راست پر لانے کے لیے ہم اسے ایک مہرے کے طور پر استعمال کرنا چاہتے تھے۔ مقصد پورا ہونے کے بعد اسے رہا کرنے کا ارادہ تھا لیکن مان سنگھ بڑا سیکرٹ ایجنٹ ثابت ہوا تھا۔ اس پر اپنی بیوی کے اغوا کا کوئی اثر نہیں ہوا تھا۔ اس سے گفتگو کرنے کے بعد میں نے اندازہ لگایا تھا کہ دنیا بھر کی نظروں میں ایک مثالی جوڑا بنے رہنے کے باوجود' ان دونوں کے درمیان کوئی گہرا جذباتی تعلق نہیں تھا۔ شریمان سنگھ اپنی پیشہ ورانہ سرگرمیوں میں کھویا رہتا تھا۔ رجنی اپنی زندگی کے ہر لمحے سے رنگینیاں نچوڑ لینے میں مصروف تھی۔ اپنے دوستوں کے علاوہ وہ اپنے نام نہاد شوہر کے دوستوں کے لیے بھی پکے ہوئے پھل کی طرح تھی۔ جو چاہے' ذرا سی کوشش سے حاصل کر لے۔
شریمان اپنی پتنی کے ان کرتوتوں سے پوری طرح باخبر تھا بلکہ موہن لال کے معاملے میں تو یہ بات بھی پایۂ ثبوت کو پہنچ گئی تھی کہ خود شریمان نے رجنی اور موہن لال کو ایک دوسرے کے قریب ہونے کا موقع دیا تھا۔ اس طرح شاید وہ اپنے پیشہ ورانہ مقاصد کے حصول کے لیے اپنی بیوی کے استعمال کا عادی ہو چکا تھا۔
شریمان سنگھ اپنے خاندانی وقار اور معاشرتی حیثیت کے تحفظ

کے لیے ایک خاموش سمجھوتے کے تحت رجنی کے ساتھ گزارا کر رہا تھا۔ رجنی کی زندگی یا موت سے اسے زیادہ فرق نہیں پڑتا تھا۔ وہ ہماری دھمکیوں میں نہیں آیا اور رجنی کی رہائی کا معاملہ بھی کھٹائی میں پڑ گیا جس کے نتیجے میں وہ اس وقت بھی اسٹیشن فور پر نظر آ رہی تھی۔

اسے شریمان سنگھ کی موت سے باخبر نہیں کیا گیا تھا۔ اسے بتا بھی دیا جاتا تو شاید اس پر زیادہ فرق نہ پڑتا۔

"یہ عورت اپنی ذلیل فطرت حرکتوں کی وجہ سے ہمارے لیے عذاب بن چکی ہے۔" اول خان نے مجھ سے کہا۔ وہ رجنی سے زچ آیا ہوا نظر آ رہا تھا۔

"پھر اسے بھی ذبح کر دو!" میں نے سرد اور سپاٹ لہجے میں کہا۔

"اس سے تو بہتر ہے کہ تم مجھے اپنے محروم آدمیوں کے حوالے کر دو۔ وہ خود ہی نوچ کھسوٹ کر میرے بدن کا ریشہ ریشہ الگ کر دیں گے۔ مگر وہ موت بڑی لذت انگیز ہو گی۔ میں کپڑے اتار کر لیٹتی ہوں تو ان بے چاروں کی حالت قابل دید ہو جاتی ہے۔ وہ مجھے دیکھنا بھی چاہتے ہیں اور نظریں بھی چراتے ہیں۔ فطرت انہیں میری طرف دھکیلتی ہے لیکن تم لوگوں کا خوف انہیں مجھ سے دور کھینچتا ہے۔" اس نے خاموش ہو کر اپنی آنکھیں میرے چہرے پر گاڑ دیں اور چند ثانیوں بعد بولی "پتا نہیں تم کیسے مرد ہو کہ ایک خوب صورت عورت سے کھیلنے کے بجائے اسے مروانے کی کوشش کر رہے ہو؟"

"تم شریمان کی سرگرمیوں کے بارے میں کیا کچھ جانتی ہو؟" میں نے اس کے تبصرے کو نظرانداز کرتے ہوئے پوچھا۔

"کچھ بھی نہیں۔ جو کچھ جانتی تھی وہ پہلے ہی بتا چکی ہوں۔ وہ مجھے اپنے رازوں میں شریک نہیں کرتا۔"

"اب یہ ماضی کی بات ہو چکی ہے۔" میں نے سرد اور کاٹ دار لہجے میں کہا۔

وہ قدرے چونکی مگر اس کے ردعمل میں صدمے کا شائبہ تک نہیں تھا "تو کیا اب وہ زندہ نہیں ہے؟"

میں نے اثبات میں سر ہلا دیا اور وہ بولی "مجھے معلوم تھا کہ اس کا انجام یہی ہو گا۔ میرا خیال ہے کہ اس کی موت کے بعد میں تمہارے لیے بے مصرف ہو چکی ہوں۔ شاید اب تم مجھے آزاد کر دو گے۔"

اول خان نے غصیلے انداز میں زور زور سے اپنا سر ہلایا اور میرا بازو تھام کر مجھے اس کمرے سے باہر لے آیا "تم نے اس بے شرم عورت کی باتیں سن لیں۔ اب بتاؤ کہ میں اسے کب تک برداشت کر سکتا ہوں؟"

"میں اس سے کچھ کام لینے کا ارادہ رکھتا تھا" میں نے پُرخیال لہجے میں کہا "لیکن اس پر ذرا بھی اعتبار نہیں کیا جا سکتا۔ اس کے دماغ میں چھپی ہوئی آوارگی نے اسے ایک کھلونا بنا کر رکھ دیا ہے۔ تم اس کے بارے میں اپنے منصوبے پر کسی بھی وقت عمل کر سکتے ہو۔"

میری بات سنتے ہی اول خان کا چہرہ خوشی سے کھل اٹھا "ہمارا میڈیکل ایکسپرٹ آیا ہوا ہے۔ میں آج ہی اس کام کی ابتدا کرا رہا ہوں۔ یہ کل تک اپنا ذہنی توازن کھو کر لمبے سفر کے لیے تیار ہو چکی ہو گی۔"

ہم دونوں باتیں کرتے ہوئے مرکز کی طرف آ گئے۔ اول خان نے کسی کو فون کر کے رجنی کی یادداشت محو کرنے کے معاملے پر مختصر تبادلہ خیال کیا پھر فوری طور پر کام شروع کرنے کی ہدایت دے کر فون بند کر دیا۔

"یہ کام اتنا سہل نہیں ہے" وہ مایوسانہ لہجے میں بولا "ادویات کے اثرات سے بطور مقابلے کے ساتھ ساتھ بتدریج یادداشت زائل کی جائے گی۔ سریع الاثر ادویات کے استعمال کے نتیجے میں دماغی خلیے ہمیشہ کے لیے تباہ ہو جائیں گے۔ اب بھی یہ مصیبت پانچ چھ روز تک ہمارے سروں پر مسلط رہے گی۔"

"لیکن وہ تمہارے لیے مسائل نہیں کھڑے کرے گی" میں نے اسے اطمینان دلایا "دواؤں کا استعمال شروع ہوتے ہی اس کا حافظہ دماغی کافور ہو جائے گا اور وہ اپنی حرکتیں بھول جائے گی۔"

"بس وہ سفر کے قابل ہو جائے تو میں اسے بنگلہ دیش روانہ کر کے اطمینان کا سانس لوں گا" وہ بولا "اب تم بتاؤ کہ ہانگ کانگ میں تمہیں پاکستان کے [illegible] کے بارے میں خبریں کیسے مل رہی تھیں؟"

"میں وہاں بھی ان ہی لوگوں کے درمیان تھا جو شی کے نمک خوار ہیں" میں نے اس بارے میں ریما کا نام لینے کے بجائے گول مول سا جواب دیا "ان کی باتوں میں پاکستان کا ذکر بھی آ جاتا تھا۔"

"تو کیا شی اتنے بڑے پیمانے پر بھارتی عزائم کی پشت پناہی کرنا چاہ رہی ہے؟" میری بات کا الٹا ہی اثر ہوا اور اول خان بری طرح چونک پڑا "میں نے تو رفتہ رفتہ شی کو دشمنوں کی صف سے خارج کر دیا تھا۔"

"اب بھی وہی صورت حال ہے۔" میں نے جلدی سے بات سنبھالنے کی کوشش کی "شی نہ کبھی ہماری بہی خواہ تھی اور نہ آئندہ ہو سکے گی۔ ہم صرف ریما کی وجہ سے شی کا نشانہ بننے سے بچے ہوئے ہیں۔ وہ اپنی چالاکی سے کام لے کر ان کا ہر حربہ ناکام بناتی چلی آ رہی۔"

"آج کل وہ کہاں ہوتی ہے؟ سنا ہے کہ آپریشن بلیو کراس ڈیزائن میں اس نے ناقابل یقین کارکردگی کا مظاہرہ کیا ہے۔"

"خوش قسمتی سے وہ کراچی ہی میں ہے اور ہمارے تعلقات بہت خوشگوار رہیں" میں نے ہنستے ہوئے کہا "بلیو کراس ڈیزائن میں اس کا کردار ناقابل فراموش رہا ہے۔ اس وسیع و عریض کاروان کے اچانک غائب ہو جانے پر ہمارے دشمن بری طرح بوکھلائے ہوئے

...معلوم ہو چکا ہے کہ پورے کانوائے میں صرف ایک
...ہو سکتا تھا۔ ریرا نے اس سازش کی ناکامی کی پوری ذمے
...داری پر ڈال دی ہے۔"

"...ٹھیک ہی کہہ رہے ہو۔ ریرا درمیان میں نہ ہوتی تو شی
...ایران سے روانہ کی جانے والی پوری کھیپ کو راستے ہی میں
...لیے اور ہم کفِ افسوس ملنے کے سوا کچھ نہ کر پاتے۔"

"...مزاج کی تھوڑی سی سنکی ہے۔" میں نے کہنا چاہا لیکن
...نے قہقہہ مار کر میری بات کاٹ دی۔

"اس میں ریرا کا قصور نہیں ہے۔ سارے امریکی نمونے
...کے ہی ہوتے ہیں اور اسی کمال کی وجہ سے دنیا بھر میں ایک
...منفرد شناخت رکھتے ہیں۔"

"...کہا کہ وہ ہماری کسی بات سے بھڑک نہ جائے۔ اس کا
...زیادہ رہا تو وہ ہمارے بہت کام آئے گی۔ یہاں کے بھارتی
...قیادت میں اس کے گہرے مراسم ہیں۔ اس سے اندر کی اہم
...مل سکتی ہیں۔"

"...میرپور سے پکڑے جانے والے دونوں مشتبہ آدمیوں کی
...اچانک موت کے بعد ہمارے اوپر والے بہت پریشان ہیں۔ اس
...وقت تک ان کی موجودگی کا کوئی سبب سمجھ میں نہیں آ رہا تھا لیکن
...جب سے آپ نے ذخائر کو لاحق خطرات کی بات بتائی ہے، میری
...تشویش میں مزید اضافہ ہو گیا ہے۔ میں نے تمہارے اندیشے اوپر
...تک پہنچا دیے ہیں اور شاید اب تک بڑے ذخائر پر کڑی
...نگرانی شروع کرا دی گئی ہو لیکن عملاً یہ بہت دشوار کام ہے۔"

میں حیرت اور خاموشی کے ساتھ اس کی طرف دیکھتا رہا کیونکہ
...آخری فقرہ میرے لیے ناقابلِ فہم تھا۔

میرے تاثرات بھانپ کر اس نے اپنی بات جاری رکھی "چند
...بعد برسات کا موسم شروع ہونے والا ہے۔ اس کے بعد
...دریاؤں میں پانی کا بہاؤ بہت بڑھ جائے گا۔ یہ دریا ہی آبی ذخائر کا
...بنتے ہیں پھر فاضل پانی بند کے اسپل وے پر سے گزر کر آگے
...جاتا ہے۔ اگر ان لوگوں نے ان جیسے سیلابی دریاؤں میں بارودی
...کے بڑے بڑے صندوق چھوڑ دیے تو تیز بہاؤ کی وجہ سے
...ذخائر جھیلوں میں ضرور پہنچ جائیں گے۔ سیلابی ریلوں کے
...کر آنے والے کاٹھ کباڑ کو روکنا انسانی بس سے باہر ہو!
...ہے۔"

...کی الجھن کا سبب میرے ذہن میں آ گیا۔ وہ بہت دور کی
...رہا تھا۔ وہ لوگ چند ہفتوں تک سیلابی بہاؤ ختم ہونے کا
...سکتے تھے تاکہ ان کا ڈالا ہوا تخریبی مواد حسبِ منشا مقصد سے
...پہنچ جائے پھر ریموٹ کنٹرول کے ذریعے ان خاموش
...کے جہنم بیدار کیے جا سکتے تھے۔

...سرزمین پر ایسی سرگرمیاں اتنی آسان نہیں ہوں گی۔
...کے ساتھ ہی قرب و جوار کی آبادیوں کو بھی اعتماد میں لے
کر متوقع خطرات سے آگاہ کر دیا جائے تو تخریب کاری کے امکانات
معدوم ہو سکتے ہیں۔"

"میں آج ہی ظفر کو یہ تجویز دے دوں گا۔ وہ خود ہی مناسب
منصوبہ بندی کر لے گا۔"

"ظفر؟" میں نے حیرت سے دہرایا "تو کیا اسے ترقی دے دی
گئی ہے؟"

"میری اور اس کی حیثیت ایک ہی ہے" اول خان نے
مسکراتے ہوئے کہا "بس ذمے داریوں کی نوعیت ذرا مختلف ہے۔
اس بار بھی ہمارے باہمی چارج لے ہوئے ہیں اور اب ہم اپنی اپنی
پرانی جگہوں پر مامور ہیں۔"

"تم ظفر کے ماضی سے تو پوری واقفیت رکھتے ہو گے؟" میں
نے موضوع سے ہٹتے ہوئے سوال کیا۔

"بس اتنا ہی معلوم ہے کہ وہ ایک ریٹائرڈ فوجی افسر اور اسپیشل
ٹاسک فورس کا فرض شناس کارکن ہے۔ ہم لوگ ایک دوسرے
کے بارے میں زیادہ تجسس میں نہیں پڑتے۔"

"شاید تمہیں یہ جان کر حیرت ہو کہ اس کی اور ریرا کی پرانی
شناسائی ہے!"

"نہیں!" اول خان وفورِ حیرت سے اپنی کرسی سے اچھل پڑا۔
"یہ کیسے ہو سکتا ہے؟"

"میرے سامنے کی بات ہے کہ وہ ایک دوسرے کو دیکھ کر
حیران رہ گئے تھے۔"

"مجھے یہ نہ بتانا کہ ظفر بھی کسی دشمن ملک کے لیے کام کرتا رہا
تھا" اس نے بے اختیاری سے کہا۔

"شاید گرگس جیسی جونز کا نام تمہارے لیے نیا نہیں ہوگا؟"
میں نے اُس سے پوچھا۔

"وہی جو کولمبیا میں جرائم کا شہنشاہ کہلاتا تھا؟" اول خان نے
حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"ہاں۔ اس کا ہیڈ کوارٹر بوگوٹا میں تھا اور وہ بھاری معاوضے پر
سیاسی جرائم اور دہشت گردی کے کام کیا کرتا تھا۔ اس کا شمار
کارٹلوں کے اہم حصوں میں کیا جاتا ہے" میں نے وضاحت کے
ساتھ کہا۔

"میں سمجھ گیا" اول خان نے بے صبری کے ساتھ کہا "لیکن کرنل جیسی جونز سے ظفر کا کیا تعلق تھا؟"

"ظفر اس کے لیے تین برس پہلے تک کام کرتا رہا تھا۔ اس کا کہنا ہے کہ وہ کرنل جیسی جونز کو چھوڑ کر ہی ایس ٹی ایف میں آیا تھا۔ اسے ڈھونڈ کر یہ جاب پیش کیا گیا تھا۔"

"اور یہ سب تمہیں دیرا نے بتایا تھا؟" اول خان کی حیرت بڑھتی ہی جا رہی تھی۔

"اس نے مجھے خصوصی طور پر کچھ نہیں بتایا۔ یہ تمام باتیں مجھے ظفر اور دیرا کی گفتگو سے معلوم ہوئی تھیں اور یہ تمام گفتگو میری ہی موجودگی میں ہوئی تھی۔"

"لیکن اس وقت دیرا کہاں تھی؟ اسے یہ باتیں کیسے معلوم ہوئیں؟" اول خان نے بے تابی کے ساتھ پوچھا۔

"وہ یوگوسلاویہ میں کرنل جیسی جونز کے دست راست 'ایلسٹن' کی داشتہ ہوا کرتی تھی۔ وہاں اس نے ندیریکا کا نام اختیار کیا ہوا تھا۔ ظفر کو یہ تمام باتیں یاد تھیں۔ دیرا نے تو اسے پہچانتے ہی اس پر پستول تان لیا تھا لیکن بعد میں جب تمام غلط فہمیاں رفع ہو گئیں تو ظفر اس پر لٹو ہو گیا تھا۔ دیرا کو کوئٹہ جانے والی پرواز پر اسی نے پہنچایا تھا۔ دیرا نے بھی اسے رجھانے اور گھیرنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی تھی۔"

"حالاں کہ عمر میں وہ دیرا سے بہت بڑا ہے۔ اسے محتاط رہنا چاہیے تھا" اول خان آہستگی سے بڑبڑایا تو اس کی آنکھیں کسی گہری سوچ میں ڈوبی ہوئی تھیں۔

"تم یکایک کچھ فکر مند نظر آنے لگے ہو۔ کیا بات ہے؟" میں نے اس کے چہرے کا بغور جائزہ لیتے ہوئے پوچھا۔

"دیرا نے تمہیں اور کیا بتایا تھا؟" اس نے میری بات سنی ان سنی کر کے سوال کیا۔

"بس یہی خاص باتیں تھیں جو میں نے دہرا دیں۔ البتہ دیرا نے ظفر کے اظہار عشق کا بہت منہ توڑ جواب دیا تھا۔ اس نے ائرپورٹ پر ظفر سے رخصت ہونے سے پہلے اسے ایک خوب صورت مصنوعی پھول دیا تھا جو راستے ہی میں ایک دھماکے سے پھٹ گیا۔ ظفر زخمی حالت میں اسٹیشن خود پہنچا تھا۔"

"لیکن اس کے ہاتھوں زک اٹھانے کے باوجود ظفر اس سے متاثر تھا" وہ تعجب کے ساتھ بولا۔

"اس نے خود ہی دیرا کے اس انتقامی حربے کا جواز ڈھونڈ لیا تھا۔ اس کا خیال تھا کہ ابتدائی تعارف میں اس نے دیرا کو نواہ قرار دے کر اس کی انا کو مجروح کیا تھا اور دیرا نے اسے زخمی کر کے اپنا بدلہ لے لیا تھا۔ کوئٹہ پہنچنے کے بعد دیرا نے فون پر اس کی عیادت بھی کی تھی جس پر وہ بہت خوش ہوا تھا۔"

"میرا خیال ہے کہ وہ سب محض دکھاوا تھا" اول خان کی آواز قدرے تلخ ہو گئی "وہ دیرا سے دوستی بحال کر کے اس کی زبان بند رکھنی چاہتا تھا۔ کرنل جیسی جونز کی تنظیم میں لوگ اپنی مرضی سے شامل ضرور ہوتے ہیں لیکن اپنی آزادانہ مرضی سے اسے چھوڑ نہیں سکتے۔ اب مجھے یہ بھی دیکھنا ہو گا کہ تین سال پہلے ظفر کن حالات میں ایس ٹی ایف میں آیا تھا۔ تم نے اس سلسلے میں مجھے شکوک میں مبتلا کر دیا ہے۔"

"تو کیا اس کی ہمدردیاں اب بھی جیسی جونز کے ساتھ ہیں؟" اب میرے حیران ہونے کی باری تھی۔

"بدقسمتی سے مجھے یہی شبہ ہے اور اگر یہ شبہ درست ہوا تو یہ ایس ٹی ایف کی تاریخ میں غداری کا پہلا واقعہ ہو گا" اول خان بہت کشیدہ خاطر نظر آنے لگا تھا۔

"تمہارے شبے کی بنیاد کیا ہے؟"

"مصدقہ اطلاعات کے مطابق کرنل جیسی جونز کم از کم دو سال سے 'ارب پتی بھوؤں' کے ایک نسل پرست گروہ کے لیے کام کر رہا ہے۔ اگر ظفر اب بھی اس کا ہمدرد ہے تو سمجھو کہ آستین میں ایک سانپ پال رہے ہیں۔ ایس ٹی ایف میں اسے زیریں قومی رازوں تک رسائی حاصل ہے اور وہ کسی بھی ہماری کارروائی میں بھنڈا ڈلوانے کی پوزیشن میں ہے۔"

میرے بدن کے مساموں میں چیونٹیاں سی رینگنے لگیں۔

"سب سے بڑا خطرہ تو اس ایٹمی ساز و سامان کو ہے جو ہماری زیر زمین گوداموں میں آ گیا ہے۔ ظفر نے وہ جگہ نہیں دیکھی لیکن اسے اتنا ضرور معلوم ہے کہ وہ ٹرسٹ ٹاؤن سے آنے والا کارواں سرحدی پہاڑوں میں روپوش ہوا تھا۔"

میں نے ظفر کا نام آنے پر اول خان سے اس کے بارے میں سرسری سا ذکر چھیڑا تو میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ کسی سنگین موضوع پر بات کر رہا ہوں لیکن یہاں معاملہ ہی الٹا تھا۔ مجھے حیرت اس بات کی تھی کہ ظفر نے کراچی میں اپنا... کے دوران میں مجھے اپنی نیت پر شبہ کرنے کا کوئی موقع نہیں دیا تھا۔ اگر وہ بدستور کرنل جیسی جونز کے لیے کام کر رہا تھا تو وہ واقعی بڑے جگرے کا آدمی تھا۔ چھوٹے موٹے رازوں کی پاسداری نے اسے مناسب وقت اور موقع کے لیے ایس ٹی ایف میں اہم مقام دلا دیا تھا۔

"میں اس معاملے میں ایک منٹ بھی ضائع نہیں کروں گا" اول خان نے اضطراری انداز میں کہا "اگر وہ غدار ہے تو اس کے لیے ایک ایک لمحہ قیمتی ہے۔ باقی مسائل بعد میں بھی حل کیے جا سکتے ہیں۔"

اس نے فون کا ریسیور اٹھایا اور ایک نمبر ملانے لگا۔ ... ابتدا صفر سے ہوئی تھی یعنی وہ کراچی سے باہر کسی سے بات کرنا چاہ رہا تھا۔

فون پر رابطہ ہوتے ہی اول خان کے چند ابتدائی کلمات سے
مجھے اندازہ ہو گیا کہ وہ اپنے کسی اعلیٰ افسر سے بات کر رہا تھا۔ میری
اور اول خان کی دوستی اپنی جگہ تھی لیکن ایس پی ایف اور اس کے
معاملات بڑی حد تک قومی سلامتی کے زمرے میں آتے تھے
مجھے ان سے الگ تھلگ ہی رہنا چاہیے تھا۔
اپنا احساس کی وجہ سے اول خان مجھے دفتر چھوڑنے کی
نہیں دے سکتا تھا لیکن میں نے معاملے کی نزاکت بھانپتے
جگہ چھوڑ دی۔ اول خان نے مجھے وہاں رکنے کا اشارہ نہیں
میں بس لمحہ بھر کے توقف کے بعد اس کے دفتر سے باہر
راہداری میں نکل گیا۔
میں نے چند قدم دور جانے کے بعد سگریٹ سلگائی اور کھوئے
کھوئے انداز میں بے مقصد دیواروں کو تکنے لگا۔
ظفر کے بارے میں ظاہر کیے جانے والے اول خان کے
شبہات نے میرے دل و دماغ کو ہلا کر رکھ دیا تھا۔ اسپیشل ٹاسک
فورس کوئی روایتی سرکاری ادارہ نہیں تھا جس پر اپنے ملازمین کی
بھرتی کے سلسلے میں عام ضوابط کی پابندی لازمی ہو۔ اس کے ذمے
قومی سلامتی اور انٹیلی جنس تنظیم کی ضروریات کو مدنظر رکھتے
ہوئے کوئی بھی غیر روایتی لیکن محفوظ طریقۂ کار اپنانے کے لیے
آزاد ہونے چاہیے تھے تاکہ اس اہم ترین ادارے میں غیر ملکی تخریب
کار اور تخریب نہ گھس سکیں۔ مجھے پورا یقین تھا کہ اس ضمن میں کہیں
بھی کوتاہی کے ارتکاب کی گنجائش نہیں تھی لیکن دوسری
جانب اول خان کا یہ دعویٰ بھی درست تھا کہ جیسی جونز کے گروہ میں
شامل ہونے والے اپنی مرضی سے اس کو چھوڑنے کا فیصلہ نہیں
کر سکتے تھے اور اگر ظفر اسے چھوڑ کر ایس ٹی ایف میں آ گیا تھا تو یہ
یقینی تھی کہ وہ اب بھی کرنل جیسی جونز کا وفادار تھا اور کسی
خاص مشن کے لیے ایس ٹی ایف میں موجود تھا۔
اس بارے میں یہ نکتہ بھی قابل غور تھا کہ کرنل جیسی جونز
آغاز ہی سے عرب یہودیوں کے کسی نسل پرست گروہ کے
لیے کام کر رہا تھا۔ عالمی حلقوں میں یہ بات کسی سے ڈھکی چھپی نہیں
تھی کہ دنیا بھر میں پھیلے ہوئے نسل پرست یہودیوں نے اپنی
وفاداریاں اسرائیل سے وابستہ کی ہوئی تھیں۔ وہ جنونی جذبے کے
ساتھ اسرائیل کے مفادات کی نگہبانی کرنا اپنا فرض تصور کرتے
تھے جب کہ مشرق وسطیٰ اور عالم اسلام کے ساتھ اسرائیل کی
دشمنی کسی سے ڈھکی چھپی نہیں تھی۔ اسی چکر میں اسرائیل کے حکمران پاکستان
کے ساتھ بھی مخاصمت رکھتے تھے اور نئے دن اس کے خلاف ریشہ
دوانیوں میں مصروف رہتے تھے۔ اگر انہوں نے اپنے کسی مذموم
منصوبے کی تکمیل کے لیے ظفر کو اسپیشل ٹاسک فورس میں پہنچایا تھا
تو یہ بہت خطرناک بات تھی۔
کرنل جیسی جونز اور اس کے دہشت گرد گروہ کے بارے میں
میری معلومات نہ ہونے کے برابر تھیں۔ اس بارے میں دریا بہت

کچھ بتا سکتی تھی یا پھر اول خان کے دعوے کو من و عن تسلیم کر لینا
ضروری ہو جاتا تھا۔ ان دونوں میں سے کسی کو بھی ظفر کے بارے
میں جھوٹ بولنے کی کوئی ضرورت نہیں تھی لیکن ظفر کے کردار کے
بارے میں اول خان کے واضح شبہات میرے دل میں صرف اس
بنا پر بری طرح کھٹک رہے تھے کہ شرافت دیانت یا بدمعاشی اور
بے ایمانی سے قطع نظر کوئی بھی پاکستانی خواہ اس کا جذبۂ وطن
پرستی کتنا ہی کمزور کیوں نہ ہو کم از کم دو باتوں پر کوئی گندہ سمجھوتہ
نہیں کر سکتا تھا۔
میری نگاہ میں وہ دونوں نکات ایٹمی دفاعی پروگرام اور
اسرائیل کے لیے مخبری پر مشتمل تھے ظفر کیسا ہی گیا گزرا کیوں نہ
ہو وہ اپنے مخصوص ماضی کی بنا پر ذلت اور بے ضمیری کی اس سطح
تک نہیں گر سکتا تھا جہاں وہ دونوں ہی خطرات ہو سکتے تھے۔
ظفر کے بارے میں وہ تصور میرے لیے سوہان روح بنا ہوا تھا
اور میں سگریٹ پھونکتے ہوئے ویران راہداری میں بے چینی کے
ساتھ ٹہلتا رہا۔ مجھے پہچاننے والے ایک کارکن نے مجھے خالی
کمرے میں بٹھانے کی پیشکش کی جسے میں نے اضطراری طور پر
مسترد کر دیا۔ میں تو بس اول خان کی فون کال ختم ہونے کا منتظر تھا
تاکہ اس سے فوری طور پر ظفر کے معاملے پر گفتگو کو آگے بڑھا
سکوں۔
ایران سے زمینی راستے سے پاکستان آنے والے ایٹمی ساز و
سامان اور آلات کی چھوٹی دفاعی کھیپ کو ہم نے دریا کی مدد سے
تباہی سے بچایا تھا۔ اس اہم ترین مشن میں ہم سب ہی کا کوئی نہ
کوئی کردار تھا۔ لیکن اصل اور فیصلہ کن رول دریا نے ہی ادا کیا
تھا۔ اگر وہ ایک سپر طاقت کی طرف سے آئی کی اعلیٰ ترین صفوں
سے آنے والی ہدایات کو نظرانداز کر کے دھماکا خیز ٹائمر کو بروقت
بند نہ کرتی تو وہ کاررواں سے الگ نہ کرائی تو بلوچستان کا اہم ترین منصوبہ
وہ ایک سازش کی بھینٹ چڑھ سکتا تھا۔ اس پوری کارروائی میں
ظفر کا اس کے علاوہ اور کوئی عملی کردار نہیں تھا کہ اس نے دریا کو
میرے فلیٹ سے ائرپورٹ تک پہنچایا تھا۔ اس کے علاوہ وہ بس
مختلف خبریں ہی وصول کرتا رہا تھا۔ ابتدا سے آخر تک ہر بات
کا علم تھا اور وہ چاہتا تو اپنے آقاؤں کو دریا کے عزائم سے آگاہ
کر کے اس کی کوششوں کو خاک میں ملانے کا بندوبست کر سکتا تھا۔
اگر اول خان کے شبہات درست تھے تو بلوچستان میں
دریا کے کردار کے بارے میں ظفر کی خاموشی بہت ہی زیادہ پراسرار
اور خطرناک نظر آنے لگی تھی۔ اگر اس کی نگاہ میں بلوچستان
کی زیادہ اہمیت نہیں تھی تو پھر وہ کس اہم مشن پر کام کر رہا تھا؟
یہ سوال بار بار پوری شدت کے ساتھ میرے ذہن میں گونجنے
لگا۔ آخر کار میری کھوپڑی میں ایک جھماکا ہوا اور میں بری طرح
مضطرب ہو گیا۔
اگر ظفر نے ایران سے آنے والے ایٹمی سامان کی کھیپ کو

سرسری طور پر نظر انداز کر دیا تھا تو اس کی نگاہیں یقینی طور پر کہوٹہ کے ممنوعہ ایٹمی علاقے پر مرکوز تھیں۔ سرحدی پہاڑوں میں واقع زیر زمین گوداموں سے اس سامان کو منزل مقصود تک لے جانے کے لیے طویل راستے سے گزرنا تھا۔ بے شک وہ ہمارا ملکی علاقہ تھا لیکن اس پورے راستے کی کڑی نگرانی کرنی ممکن نہیں تھی۔ چند افراد کی ملی بھگت کے ذریعے ان میں سے کسی بھی ٹرک پر ایسا چھوٹا سا کمین سوار اتارا جاسکتا تھا جسے مطلوبہ دورے حرکت میں لا کر پاکستان کی ایٹمی اساس پر کاری وار کیا جاسکتا تھا لیکن اس منصوبے پر عمل درآمد سے پہلے یہ یقین کرنا ضروری تھا کہ ظفر واقعی غدار اور کرنل جیسی جونز کا آدمی تھا۔ وہ اسپیشل ٹاسک فورس میں ایک کلیدی عہدے پر فائز تھا اور اپنے اختیارات سے کام لیتے ہوئے کارواں کی نقل و حرکت کے کسی بھی اگلے مرحلے پر کوئی تخریبی کارروائی کر سکتا تھا۔

بلیو کراس ڈیل اور اس سے بھی آگے پاکستان کی شہرۂ آفاق ایٹمی تنصیبات کو کسی بھی امکانی خطرے سے بچانے کے لیے یہ امر ناگزیر ہو چکا تھا کہ جب تک ظفر کی نیک نیتی یا بدنیتی کے بارے میں کوئی شہادت حاصل نہ کر لی جائے، اس کے اختیارات اس حد تک ضرور سلب کر لیے جائیں کہ اسے ایرانی ساز و سامان منتقل کرنے والے ٹرکوں کی نقل و حمل یا راستے میں دخل انداز ہونے کا موقع نہ مل سکے۔

میں فلیٹ سے روانہ ہوا تو یہ ارادہ تھا کہ ارل خان کے ساتھ دیر تک ادھر ادھر کی باتیں کر کے اپنے دل کی بھڑاس نکالوں گا لیکن اس کے فون پر بانیا کے حبیب جیوانی کے ساتھ بات کرنے کے بعد ہی اتفاقاً ظفر کا ذکر نکل آیا اور پھر وہی موضوع میرے ذہن پر پوری طرح چھاتا چلا گیا۔

اسی وقت ارل خان اپنی فون کال سے فارغ ہو کر اپنے دفتر سے باہر نکل آیا۔

"باہر کیوں ٹہل رہے ہو؟ اندر ہی آجاتے۔ میری فون کال ختم ہو گئی ہے۔"

"تمہیں آزادی کے ساتھ بات کرنے کا موقع دینے کے خیال سے باہر آ گیا تھا۔"

"آ گئے تو اچھا کیا۔" وہ ہنستے ہوئے بولا "اندر بیٹھے رہتے تو کوئی فرق نہ پڑتا۔"

"کیا ہوا؟" میں نے کرسی سنبھالنے کے بعد تشویش بھرے لہجے میں سوال کیا۔

"میں نے ظفر کے بارے میں اپنے کمانڈنگ افسر سے بات کی ہے۔ وہ مجھ سے متفق نہیں ہے۔"

"تم لوگوں کے سسٹم میں کسی غدار کا گھس آنا، ان ہونی سی بات لگتی ہے۔"

"لیکن میں اپنے شبہات کے بارے میں پُر یقین ہوں۔" وہ پُر اعتماد لہجے میں بولا۔

"اگر تمہارے شبہات میں ذرا سی بھی جان ہے تو [illegible] فوری طور پر اختیارات سے محروم کیا جانا لازمی ہے [illegible] بلیو کراس ڈیل کو خراب نہ کر سکے۔" میں نے اپنے [illegible] کے سامنے بیان کر دی۔

"میری بھی یہی کوشش تھی۔ میں نے اپنی بات آگے [illegible] دی ہے۔ اب فیصلہ کرنا اوپر والوں کے اختیار میں ہے۔ [illegible] ہے کہ وہ بلیو کراس ڈیل سے بھی بڑے چکر میں ہے۔ اسے [illegible] معمر تھا کہ دریا کو راستے سے ہٹا کر کسی اور کو [illegible] لوٹنے والے [illegible] مامور کیا جا سکتا تھا۔"

مجھے حیرت کے ساتھ خوشی بھی ہوئی کہ اس کی اور میری [illegible] میں یکسانیت تھی۔

"یہی نکتہ مجھے بھی پریشان کر رہا ہے۔ اگر ظفر کی وفادار[illegible] اب بھی کرنل جیسی جونز کے ساتھ ہیں تو پھر وہ کسی بہت بڑے [illegible] میں ہے۔"

"کرنل جیسی جونز کا کوئی آدمی اس سے منحرف یا [illegible] ہو کر زندہ نہیں رہ سکتا!" اس نے میرے منہ پر بالا صرار [illegible] "اس لیے تم اگر مگر کی بات چھوڑ دو!"

"میں کسی بھی طرح اس الزام کو ہضم نہیں کر پا رہا، مگر [illegible] خوفزدہ ہوں۔"

"ان ارب پتی یہودیوں کے بارے میں، میں بہت کچھ [illegible] ہوں۔ وہ نسل پرست، خود کو زیونسٹ اسٹارز یا 'برادری' کہلاتے ہیں۔ وہ در پردہ کئی بڑے تجارتی گروہوں پر قابض ہیں جن کے ذریعے انہوں نے امریکا اور یورپ کے کئی با اثر اخبارات کے اکثریتی حصص حاصل کیے ہوئے ہیں، جن کے بل پر وہ [illegible] صحافیوں کے لیے پالیسیاں جاری کرنے پر قادر ہیں۔ نامور صحافی [illegible] پیشہ ورانہ مجبوریوں کے تحت انہی خطوط پر کام کرتے ہیں اور [illegible] جانے بوجھے نسل پرست یہودیوں کے لیے فضا ساز گار بنانے [illegible] لگے رہتے ہیں......"

"کمانڈنگ افسر اس بارے میں کیا کہتا ہے؟" میں نے اس [illegible] بات کاٹ کر پوچھا۔

"وہ میری بات سننے پر ہی آمادہ نہیں تھا۔ دراصل بعض [illegible] اپنی تمام تر حب الوطنی اور فرض شناسی کے باوجود تنگ نظر [illegible] ہیں۔ اس کا خیال تھا کہ میں اپنے تبادلے کی وجہ سے ظفر سے [illegible] ہوا ہوں۔ اس نے میری پوری بات سننے کے بجائے مجھے یہ [illegible] شروع کر دیا کہ تبادلوں میں کسی کی خواہش کا دخل نہیں تھا۔ [illegible] سے آنے والے احکام تھے جن کے سامنے ظفر بھی میری [illegible] بے بس تھا۔"

"پھر تو شاید کچھ بھی نہیں ہو سکے گا۔" ارل خان کی [illegible] نے مجھے مایوس کر دیا۔

"لیکن میں نے اعتبار نہیں رہا۔ میں نے درخواست دی کہ کم از کم ظفر کی سیکیورٹی کلیئرنس کا ریکارڈ چیک کروالیا جائے تاکہ یہ معلوم ہو سکے کہ اس میں کوئی فرو گزاشت نہیں تھی۔"

"اس میں دو چار دن بھی لگ سکتے ہیں۔ ظفر تو بدستور اپنی جگہ متعلم اور فعال رہے گا۔"

"سیکیورٹی کلیئرنس کی فائل دوبارہ کھلنے کا فیصلہ ہوتے ہی وہ زیرِ نگرانی میں آجائے گا اور کسی بھی طرح اپنی من مانی نہیں کر سکے گا۔"

"لیکن بات فیصلہ ہونے کی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ تمہاری درخواست رد کر دی جائے۔"

"یہ بھی ممکن ہے۔" اس نے اعتراف کیا "کیونکہ ایس بی ایف میں افسر تو در کنار کبھی کسی معمولی کارندے کی سیکیورٹی فائل بھی کبھی ری اوپن نہیں کی گئی ہے۔"

"پھر تمہیں کیسے معلوم ہوا کہ فائل ری اوپن ہونے ہی مشتبہ شخص زیرِ نگرانی آجاتا ہے؟"

"میں نے کچھ عرصے تک ریکارڈ آفس میں بھی کام کیا ہے اس لیے ان کتابی ضابطوں سے واقف ہوں۔ تمہیں میری بات پر اعتبار کر لینا چاہیے۔" اس نے دلنشیں مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔

"کتابی ضابطے!" میں ایک گہرا سانس لے کر بولا "اس کا مطلب ہے کہ اسپیشل ٹاسک فورس کے بڑے بھی روایتی پابندیوں سے آزاد نہیں ہیں؟"

"ہاں بدر آزاد رہ کر بس چھوٹے موٹے گروہ ہی پنپ سکتے ہیں۔ بڑی تنظیموں کی کارکردگی اور بقا کے لیے کچھ نہ کچھ قاعدے بنانے ہی پڑتے ہیں۔ ایس بی ایف کے ضوابط بہت مختصر اور موثر ہیں۔ ایک بار کمانڈنگ آفیسر ہمنوا بن جائے تو وہ اپنی صوابدید پر بہت کچھ کر سکتا ہے۔"

"جب تک وہ تمہارا ہمنوا نہیں بنتا ہم ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے رہیں گے؟"

وہ سوچ میں پڑ گیا اور چند لمحوں کے توقف کے بعد پرخیال لہجے میں بولا "اس دوران میں تم ویرا سے ظفر کے ماضی کے بارے میں معلومات حاصل کر سکتے ہو۔"

"وہ بھی کرنا پڑے گا۔ ویرا نے اسے پہلی ہی نظر میں پہچان لیا تھا جبکہ ظفر سکتے میں رہ گیا تھا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ بوگوٹا میں قیام کے دنوں میں ان دونوں میں گہری شناسائی تھی۔"

"بہت زیادہ!" میں نے نیا سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔ "لیفٹیننٹ کرنل جیمی جونز کا دستِ راست تھا۔ اس لیے ویرا کو اس کے تمام ماتحتوں کو بہت قریب سے دیکھنے اور جاننے کا موقع ملتا رہا ہوگا۔"

"کمانڈنگ آفیسر نے بظاہر میرے خدشات مسترد کر دیے ہیں لیکن مجھے پورا پورا یقین ہے کہ وہ کوئی نہ کوئی کارروائی ضرور کرے گا۔"

"اس دوران میں" تم ویرا سے شاید کچھ معلوم کرنے میں کامیاب ہو جاؤ۔"

"اور اگر میں بھی تمہارے ساتھ چلوں تو ویرا کا ردِعمل کیا ہوگا؟" اس نے پوچھا۔

"ویسے تو وہ بڑی متلون طبیعت کی مالک ہے۔ بعض اوقات اس کے بارے میں سارے اندازے دھرے کے دھرے رہ جاتے ہیں' لیکن میرا خیال ہے کہ وہ تمہارے سامنے کھل کر بات نہیں کرے گی۔ وہ میری زبان سے تمہارے تذکرے سن کر بہت زیادہ متاثر ہے۔ یوں اچانک تم سے ملاقات ہوگی تو وہ فطری آزادی کے ساتھ بات نہیں کر سکے گی۔ وہ تم سے ملنے کی بہت زیادہ شائق ہے۔"

"اچانک نہیں" تم فون کر کے اسے بتا دو کہ واپسی پر تم مجھے اپنے ساتھ لا رہے ہو۔" اول خان اس معاملے میں ہر بات جلد از جلد جان لینے پر تلا ہوا تھا۔

"وہ بہت چالاک ہے۔ تمہیں معلوم ہے کہ کئی بار میری اور اس کی آن بن بھی ہو چکی ہے۔ تمہیں" میرے ساتھ دیکھتے ہی وہ بھانپ لے گی کہ دال میں کچھ کالا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ ظفر کے بارے میں کھل کر بات نہ کرے۔ تم نہیں جانتے کہ اسے اپنے ساتھ ملانے رکھنے کے لیے میں کیا کچھ پاپڑ بیلتا رہا ہوں!"

"تو تم اسے اعتماد میں نہیں لو گے؟" اس نے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"ضرورت ہی نہیں ہے۔" میں نے بے پروائی کے ساتھ کہا۔ "میں تو اس کے اور ظفر کے بے جوڑ عشق کا مضحکہ اڑا کر بات کی ابتدا کروں گا اور وہ خود ہی میری مطلوبہ لائن پر آجائے گی۔"

اول خان اضطراری انداز میں ہنس پڑا مگر اس کی ہنسی کھوکھلی تھی۔ وہ ان معدودے چند لوگوں میں سے تھا جو فرض شناسی کا روگ ہر وقت اپنے دل سے لگائے پھرتے ہیں اور انہیں کوئی بھی اندیشہ محسوس ہونے لگے تو وہ اپنی ہر ذاتی راحت اور آسائش کو قربان کر کے" ہر لمحہ اسی کے انسداد میں لگے رہتے ہیں۔

"پھر تم فوراً جاؤ اور اس سے بات ہوتے ہی" مجھے نتائج سے باخبر کر دینا۔" اس نے نہایت بے چینی کے ساتھ اپنی کرسی پر پہلو بدلتے ہوئے کہا۔

"میں کوشش کروں گا کہ اس بار تمہاری اور اس کی ملاقات کرا دوں۔" میں نے اٹھتے ہوئے کہا۔

"ملاقات ہو یا نہ ہو" اس سے معلومات حاصل کرنا بہت ضروری ہے۔"

میں اول خان سے رخصت ہوا تو میرے ذہن پر بہت بڑا بوجھ سوار ہو چکا تھا۔ گھر کے بھیدی کے خوف نے جیب جوائی اور اس

سے کیے ہوئے وعدے کو ذہن سے بالکل ہی محو کر دیا تھا۔

میں دس بجے کے قریب فلیٹ پر رہا۔ ابھی آیا تو میرے لیے غزالہ ہی نے دروازہ کھولا۔ دروازہ کھلتے ہی مجھے ڈرائنگ روم سے سلطان شاہ کی گرجدار آواز سنائی دی۔

میں نے آنکھیں چڑھا کر استفسار طلب نگاہوں سے غزالہ کی طرف دیکھا تو وہ اپنا سر جھٹک کر مسکرا دی۔ "سلطان شاہ بلاوجہ ہی ویرا سے الجھ پڑا ہے اور وہ اسے مسلسل چڑائے جا رہی ہے۔"

مجھے ڈرائنگ روم میں داخل ہوتا دیکھ کر سلطان شاہ شیر ہو گیا اور اس نے اچانک ہی اچھل کر اپنی جگہ چھوڑ دی۔ "بہت ہو گئی... اب میں اس گھر میں زیادہ دن نہیں رہ سکتا۔"

"کسی بوڑھی گھوڑی کی طرح بدکنے کی ضرورت نہیں ہے۔" ویرا کی خنک آواز ابھری۔ "مجھے بتا دو! میں خود تمہیں نئے اصطبل میں چھوڑ کر آؤں گی۔"

سلطان شاہ چراغ پا ہو کر براہ راست مجھ سے مخاطب ہو گیا۔ "تم اپنی چہیتی کی بکواس سن رہے ہو؟ اسے بتاؤ کہ گھوڑی کون ہے... اسے ہر وقت اچھلنے کودنے اور ناز نخرے دکھانے کا شوق ہے جو میری برداشت سے باہر ہے۔ میں ابھی اس کی گردن مروڑ دوں گا۔"

"فرخ... شاہ!" ویرا نے میری طرف گھوم کر سنجیدگی کے ساتھ اپنی آنکھیں مٹکائیں۔ "تو آپ بھی تشریف لے آئے! کسی کو کچھ بتائے بغیر صبح صبح کہاں نکل گئے تھے...؟"

"کشمیر روڈ کے سبزہ زاروں پر چہل قدمی کے لیے چلا گیا تھا۔" میں نے یونہی کہہ دیا۔

"اس حلیے میں؟" اس نے آنکھیں نکال کر میرے لباس اور جوتوں کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔

"علاقے کی سڑکیں ناپنے کے ارادے سے نکلا تھا لیکن پھر ان باغات کی طرف چلا گیا۔ صبح کی چہل قدمی کے لیے وہ پارک بہت خوبصورت ہیں۔"

"کل صبح میں بھی تمہارے ساتھ پارک پر چلوں گی۔" وہ اٹھلا کر بولی۔

میں کن انکھیوں سے دیکھ رہا تھا کہ دوبارہ موضوع چھڑ جانے کی وجہ سے سلطان شاہ کے چہرے پر زلزلے کے آثار نمودار ہو رہے تھے لیکن میں اس کی طرف سے انجان بنا رہا۔ اپنے یوں نظر انداز کیے جانے پر آخر کار اس سے نہ رہا گیا اور وہ ایک دم پھٹ پڑا۔

"بھاڑ میں گئی تمہاری پارک... میں ابھی وقت اس گھر میں اپنی حیثیت کا فیصلہ کر کے رہوں گا۔ اب یہ کھیل زیادہ دنوں تک نہیں چلے گا۔"

"کیا ہوا؟ تم کیوں ناراض ہو رہے ہو؟" میں نے معصومانہ سادگی سے پوچھا۔

"سب سے بڑی مشکل یہی ہے کہ میرے ساتھ ہونے والی زیادتیاں اب تمہیں نظر نہیں آتیں۔ تم نے اس سلطان کی خاک کو بہت سستا سمجھ لیا ہے۔" اس نے جھنجلا کر فضا میں ہاتھ لہراتے ہوئے کہا۔

ویرا نے اس کی بات کا جواب دینے کے لیے منہ کھولا ہی تھا کہ میں نے تختی سے اسے روک دیا اور سلطان شاہ سے کہا۔ "کیا یہ ممکن نہیں کہ ہم بیٹھ کر آرام سے تمہاری شکایات پر گفتگو کریں؟"

سلطان شاہ بھونڈے انداز میں اچانک ہی صوفے پر بیٹھ گیا۔

"اب بتاؤ کہ تمہیں ویرا سے کیا شکایت ہے؟" میں نے بھی اطمینان سے ایک نشست سنبھالتے ہوئے کہا۔

سلطان شاہ نے کچھ کہنے کے لیے بھاڑ سا منہ کھولا لیکن غزالہ سے نظریں چار ہوتے ہی وہ بوکھلا گیا اور تیزی کے ساتھ اس سے بولا "تم... تم اپنے کمرے میں جاؤ! ہمیں کچھ بات کرنی ہے۔"

غزالہ سر جھکا کر خاموشی سے اٹھی اور ڈرائنگ روم سے باہر چلی گئی۔

"یہ بے ہودگی ہے۔" ویرا نے احتجاج کیا۔ "ایسی کون سی بات ہے جو غزالہ کے سامنے نہیں کی جا سکتی؟"

"شکوست!" سلطان شاہ غرایا۔ "یہ میرا اور اس کا معاملہ ہے۔"

"وہ جا چکی ہے۔ اسے بھول جاؤ اور سکون سے اپنی شکایت بیان کرو!" میں نے اسے ٹوکا۔

"یہ... یہ میرے ساتھ مسلسل بدتمیزیاں کر رہی ہے۔" سلطان شاہ کی غصیلی آواز شاید غیر ارادی طور پر دھیمی ہو گئی تھی۔

"کس قسم کی بدتمیزیاں؟ کھل کر بات کرو کیونکہ اب غزالہ یہاں نہیں ہے۔"

وہ فوری طور پر کوئی وضاحت نہیں کر سکا۔ اس کی آنکھوں اور چہرے سے الجھن جھانکنے لگی تھی۔ جیسے اسے ویرا کی بدتمیزی کی وضاحت کے لیے مناسب الفاظ نہ مل رہے ہوں۔

"تمہیں معلوم ہے کہ کل رات اس نے خواب گاہ میں گھس کر مجھے اچانک ہی گہری نیند سے بیدار کر دیا تھا۔" کئی ثانیوں کے توقف کے بعد اس نے ہچکچاتے ہوئے کہا۔

میں نے اپنے سر کو اثبات میں جنبش دے کر اسے بات آگے بڑھانے کا اشارہ دیا۔

"آج صبح اس نے میرے ساتھ پھر وہی حرکت کی تھی۔" سلطان شاہ نے منہ پھلا کر کہا۔

"کون سی حرکت؟" میں نے قدرے چڑچڑے پن کا اظہار کرتے ہوئے سوال کیا۔

"وہی جو کل رات کی تھی۔" سلطان شاہ نے مظلومیت اور بے چارگی کے ساتھ کہا۔

"کیا؟" میں دانت پیس کر غرایا۔ "وہی تو میں جاننا چاہتا ہوں۔"

دریا اپنی بے ساختہ ہنسی ضبط کرنے کے لیے طرح طرح کے منہ بنا رہی تھی۔ میں بھی اس سے نظریں ملانے سے گریز کر رہا تھا۔ مجھے اندازہ تھا کہ نظریں چار ہوتے ہی ہم بری طرح قہقہے لگانے پر مجبور ہو جائیں گے۔

"یہ میرے بدن سے چپک کر بولے ہوئے میرا سر سہلاتی ہے۔" سلطان شاہ بمشکل کہہ سکا۔

دریا کے حلق سے ایک بے ساختہ تفریحی قہقہہ ابل پڑا اور وہ ہنسی کے دوران میں ہی بولی "اور میری اس دلجوئی سے اس کا دم نکلنے لگتا ہے۔"

میں نے بدقت تمام اپنا قہقہہ ضبط کر کے گہری مسکراہٹ پر اکتفا کیا اور سنجیدگی کے ساتھ کہا "یہ تو کوئی ہونے والی بات نہیں ہے۔ میں نے سمجھا تھا کہ اس نے تمہیں بستر سے نیچے گھسیٹ ڈالا ہو گا۔"

"یہ تمہاری سوچ کا فتور ہے کہ تمہیں برائی میں بھی برائی نظر نہیں آتی۔" اس نے بے بسی کے ساتھ کہا۔ میری سنجیدگی کی وجہ سے اس کا غصہ دوبارہ نہیں بھڑک سکا تھا۔ وہ کہہ رہا تھا "اتفاق سے کچھ بھی ہو سکتا ہے لیکن مرد اور نامحرم عورت کا جان بوجھ کر خطرناک حد تک ایک دوسرے کے قریب ہونا شیطانی فعل ہے۔ میں اسے پسند نہیں کرتا۔ اس سے کہو کہ یہ آئندہ مجھ سے اس قدر قریب آنے کی کوشش نہ کرے۔"

"یہ اپنی اپنی طبیعت کی بات ہے۔" میں نے منہ بنا کر کہا "ابھی کل تک فورس والے ظفر کا قصہ تمہارے سامنے ہی ہے۔ جس عمر کا وہ سنگین شخص دریا کے اسی التفات کا طلب گار تھا جسے تم شیطانی فعل قرار دے رہے ہو۔ تمہیں معلوم ہے کہ دریا نے اسے بار دوستی بھول کا تحفہ دے کر زخمی کر دیا تھا۔ تمہاری جگہ ظفر ہوتا تو بن مانگے ملنے والے اس خلوص پر خوشی سے پاگل ضرور ہو جاتا۔"

"یہ ظفر کے ذکر کا کون سا موقع ہے؟" دریا مجھے گھورتے ہوئے غرا کر بولی۔

"ابھی بتاتا ہوں۔" میں نے اس سے کہا اور دوبارہ سلطان شاہ کی طرف متوجہ ہو گیا۔ "تم ہاتھ منہ دھو کر ناشتا کرو۔ میں دریا کو سمجھاؤں گا کہ تمہارے ساتھ جسمانی فاصلہ برقرار رکھے۔" بات کرتے ہوئے میں نے اسے آنکھ ماری اور غنیمت ہوا کہ وہ میرا اشارہ سمجھ کر مزید بحث کیے بغیر وہاں سے اٹھ گیا۔

"یہ بالکل جھوٹ بول رہا ہے۔" دریا تڑپ کر بولی "یہ کہاں کا گمان ہے کہ میں اس سے زبردستی لپٹتی پھروں گی۔ یہ کسی گھاگ الو کی طرح اپنی خواب گاہ میں اندھیرا کر کے سونے کا عادی ہے۔ رات کو میں اس کے کمرے میں گئی تو مجھے ڈر تھا کہ اس چھوٹے سے فلیٹ میں اونچی آوازوں سے غزالہ کی نیند خراب نہ ہو۔ اس لیے میں نے اس کے بستر کے قریب جا کر اس کا سر ہلایا تھا۔ اس نے کہانی بنا دی۔ بے خیالی میں میرے بدن کا کوئی حصہ اس کے کندھے جسم سے مس ہو گیا ہو تو میں اس سے بے خبر ہوں۔ یہ بیدار ہوتے ہی چیخ کر وہاں سے بھاگ کھڑا ہوا تھا۔ اس کے اسی رد عمل کی وجہ سے آج بھی میں نے سر کے بال کھینچ کر اسے جگایا تھا۔ اتنی سی بات تھی اور اس نے ایک پورا افسانہ بنا لیا۔"

سلطان شاہ جاتے جاتے رک کر اسے کینہ توز نظروں سے گھورنے لگا تھا۔

ان دونوں کا دوبارہ متصادم ہونا میرے منصوبے کے حق میں مہلک ثابت ہو سکتا تھا اس لیے اس بار میں نے دریا کو آنکھ مارتے ہوئے خشک لہجے میں کہا "میری سمجھ میں نہیں آتا کہ وہ ایک بات سے چڑتا ہے تو تم بار بار اسی کا اعادہ کیوں کرتی ہو....."

"تعجب ہے!" دریا جھنجلا کر بولی "اب میں اس سے دور ہی رہوں گی۔ اسے اٹھانا ہوا تو ناک میں تنکا گھمایا کروں گی۔ اس چند فٹ کے فلیٹ میں صبح کے دس بجے اونچی آواز میں کسی کو پکارنا میرے لیے ناممکن ہے۔" اس نے بھی میرا اشارہ بھانپتے ہوئے بالواسطہ طور پر ہتھیار ڈال دیے اور سلطان شاہ کسی آسودہ حال فاتح کی چال چلتا ہوا ڈرائنگ روم سے نکلتا چلا گیا۔

دریا نے بہت جاندار مسکراہٹ کے ساتھ میرے پیکٹ سے ایک سگریٹ نکال کر سلگائی اور پہلے کش کا دھواں میرے چہرے پر اگلتے ہوئے بولی "اب بتاؤ کہ تم نے ظفر کی بات کیوں چھیڑی تھی؟"

"میرے لیے وہ ایک عجیب و غریب واقعہ تھا۔ میں اسے سنجیدہ اور بردبار آدمی سمجھتا ہوں۔ پھر تمہاری اور اس کی عمر کا فرق بھی بہت واضح ہے....." اس نے مجھے اپنی بات پوری کرنے کا موقع نہیں دیا۔

"عشق میں عمر کی بات نہیں چلتی۔ دولت کے نشے میں بدمست عرب شہزادوں کے حرم سے باہر آزاد دنیا میں ایسی بے شمار مثالیں بکھری ہوئی ہیں۔ مقتول کینیڈی کی بیوہ جیکولین اوناسس جیسے بوڑھے کے عشق میں دیوانی ہو گئی تھی۔ الزبتھ ٹیلر کے ہزاروں بچے عاشقوں میں اٹھارہ سے اسی سال تک کے مردوں کی بھیڑ شامل ہے۔ یہی نہیں اس کے نو شوہروں تک میں بوڑھے، ادھیڑ عمر، جوان اور نوجوان سب ہی شامل رہے ہیں اور اخبارات تو یہ خبر بھی سناتے ہیں کہ بوڑھے یاسر عرفات کو ایک ایسی بچی سے عشق ہو گیا ہے جسے اس نے کھلا اپنی گود میں پالا ہے۔ زندگی نے وفا کی تو شاید آنے والے چند برسوں میں وہ لڑکی یاسر عرفات کی بیوی بھی بن جائے۔ عمر کے حوالے سے تم ظفر کو طعنہ نہیں دے سکتے۔ کوئی اور بات کرو۔" وہ مسکرائے جا رہی تھی۔

"وہ ایس پی ایف کا ایک ذمہ دار افسر ہے....." میں نے کہنا چاہا لیکن اس نے دوبارہ میری بات اچک لی۔

"ہاں تو یہ کہو نا کہ تم اپنے ایک ہیرو کا میرے سامنے جھکنا برداشت نہیں کر سکے۔" وہ خوش ہو کر بولی "تم مشرقی لوگ بہت زیادہ متعصب اور تنگ نظر ہوتے ہو۔ جسے چاہتے تھکتے ہو اسے

اچانک ہی ربوٹی ریڈ ماؤں کے درجے پر فائز کر دیتے ہو۔ پھر اس کی انسانی لغزشوں پر ناراض ہو کر اس کا بلیٹنن نکال دیتے ہو۔"

"تم جو چاہو سمجھ لو۔ میرے لیے وہ ایک غیر معمولی واقعہ تھا۔ اس لیے میرے ذہن سے چپک کر رہ گیا۔ اس کے لیے تم سے اظہار عشق کا بہترین موقع وہ تھا جب وہ بوگوٹا میں تمہارے ساتھ تھا۔ اس وقت وہ اتنا کم عمر بھی نہیں رہا ہوگا۔ عشق کے لیے صرف جذبے ہی کافی نہیں ہوتے، گھٹنے بھی مضبوط ہونے چاہئیں۔"

"تو تمہارا خیال ہے کہ بوگوٹا میں ظفر نے ایسی کوئی کوشش نہیں کی ہوگی!" وہ ہلکا سا قہقہہ لگا کر بولی "وہاں بھی اس نے پہلی ملاقات میں دبے لفظوں میں مجھ سے عشق جھاڑنا چاہا تھا لیکن جب میں نے اسے اپنے بوائے فرینڈ "ابلیشن" کے بارے میں بتایا تو وہ فوراً ہی پسپا ہو گیا۔ ابلیشن پورے کولمبیا میں گردن توڑ بخار کے نام سے مشہور ہے کیونکہ وہ کراٹے کے ایک ہی وار میں اپنے حریف کی گردن توڑ ڈالنے میں ماہر ہے۔"

"ظفر واقعی عجیب و غریب فرد ہے۔ میں اسے اتنا چھچھورا نہیں سمجھتا تھا۔"

"وہ میرے لیے بھی عجیب و غریب ہے لیکن کسی اور مفہوم میں!" وہ ہنس کر بولی۔

"وہ کیا؟" میں نے اپنے تجسس پر قابو پاتے ہوئے سرسری لہجے میں سوال کیا۔

"شاید تم یقین نہیں کرو گے کہ بوگوٹا ہی میں اس کا ایک سو فیصد ہم شکل بھی موجود تھا۔"

"کیا؟" فرط حیرت سے میرا منہ کھل گیا اور دل کی دھڑکنیں اچانک تیز ہو گئیں۔ ریٹا کا وہ سنسنی خیز انکشاف میرے لیے کسی دھماکے سے کم نہیں تھا۔

"وہ بوگوٹا کے اینٹی نارکوٹکس ڈپارٹمنٹ میں انسپکٹر تھا۔ اس کا نام البرٹو ربیبا تھا۔ ان دونوں کی شکل و صورت اور رنگ و روپ میں ناقابل یقین حد تک مشابہت تھی۔ صرف بالوں کے رنگ اور انداز میں فرق تھا۔ ظفر سے میری پہلی ملاقات بھی یادگار تھی کیونکہ میں اسے البرٹو سمجھ کر اس کے قریب گئی تھی۔ البرٹو اپنے محکمے میں کرنل جیسی جوزے کا تنخواہ دار ملازم تھا اور ابلیشن نے کئی بار میرے ہاتھوں سے اسے رقم دلوائی تھی۔ میں نے اسی غلط فہمی میں ظفر کی پشت پر بے تکلفی سے ہاتھ مار کر ہسپانوی زبان میں اس کی مزاج پرسی کی تو ظفر حیرانی سے میری طرف پلٹا اور کسی احمق کی طرح مجھے گھورنے لگا۔ اس کے چہرے سے ہی نظر آ رہا تھا کہ وہ میرے حسن کے سحر کا شکار ہو گیا تھا لیکن میری کوئی بات اس کے پلے نہیں پڑی تھی۔ اس وقت بھی مجھے شبہ نہیں ہو سکا کہ وہ البرٹو نہیں ہے۔ میں نے ہسپانوی میں ہی پھر پوچھا کہ اس کی عقل کہاں چرنے گئی ہوئی ہے تو ظفر نے نہایت شستہ انگریزی میں مجھے آگاہ کیا کہ وہ ہسپانوی سمجھنے سے قاصر ہونے کے باوجود اپنی خوش بختی پر نازاں تھا۔ اس پر مجھے گڑبڑ کا شبہ ہوا اور بعد میں معلوم ہوا کہ ظفر کرنل کے گروہ میں نیا نیا شامل ہوا تھا۔"

میں نے دل ہی دل میں "وہ مارا" کا نعرہ لگایا۔ بہت سے دوسرے کارنامے سرانجام دینے کے بعد میں ریٹا کے ساتھ اب پھر ایک بڑا معرکہ سر کرنے والا تھا۔ اول خان کے شبہات کی تصدیق کی بنیاد پڑ رہی تھی اور اس کو اپنے کمانڈنگ آفیسر کے سامنے سرخروئی حاصل ہوتی نظر آ رہی تھی۔

"محض شکل مشابہت کی بات کسی اور نے کی ہوتی تو میں ہرگز یقین نہ کرتا لیکن جہاں تم جیسی چالاک اور جہاں دیدہ لڑکی بھی دھوکا کھا گئی ہو، وہاں شبہ کرنے کی ذرا سی بھی گنجائش باقی نہیں رہتی۔"

"دراصل اسی حیرت ناک مشابہت ہی کی وجہ سے ابلیشن کی نظر انتخاب ظفر پر پڑی تھی۔ ظفر ریٹائرمنٹ پر ملنے والی رقم کے سہارے عالمی سیاحت کے پروگرام کے تحت کولمبیا پہنچا تو شاید اس کے وہم و گمان میں بھی نہیں رہا ہوگا کہ وہ ایک لمبے عرصے کے لیے وہیں پڑا رہ جائے گا۔ ابلیشن نے اسے ایک شراب خانے میں دیکھا اور تاڑ لیا۔ پھر اس نے کرنل سے بات کی۔ ان لوگوں کے لیے البرٹو بہت اہم فرد تھا۔ ابلیشن ظفر کو قربانی کے بکرے کے طور پر اپنے ساتھ رکھنا چاہتا تھا تاکہ کوئی برا وقت پڑنے پر البرٹو کو صاف بچا کر ظفر کو مروا دیا جائے۔ کرنل کی رضامندی حاصل کرنے کے بعد ابلیشن نے ظفر سے مل کر اسے معقول مشاہرے پر ایک شراب خانے میں منیجر کی ملازمت پیش کی۔ ظفر بیوی بچوں اور خاندان کے جھمیلوں سے آزاد ایک سیلانی آدمی تھا اس لیے اس نے وہ ملازمت قبول کر لی۔ وہ کرنل کی فیلڈ فورس سے بالکل لاتعلق تھا اور پس پردہ رہ کر بوگوٹا کا ایک معروف مضافاتی شراب خانہ چلاتا تھا۔ اس کے بعد کیا ہوا؟ ظفر یہاں کیسے آیا؟ یہ سب باتیں میرے علم میں نہیں ہیں کیونکہ میں اپنا مشن پورا کرنے کو کولمبیا سے نکل گئی تھی۔"

"تمہیں ظفر کو یہاں دیکھ کر حیرت نہیں ہوئی؟" میں اپنی بات رفتہ رفتہ آگے بڑھا رہا تھا۔

"صرف اس حد تک کہ کرنل جیسی جوزے کا فرد، پاکستانی اسپیشل ٹاسک فورس میں کیا کر رہا ہے؟"

"میں نے سنا ہے کہ شیخ کی طرح کرنل کو چھوڑنے والے بھی زندہ نہیں چھوڑے جاتے!"

"یہ ٹھیک ہے لیکن وہ شاید اس کی فیلڈ فورس کے نو بیاں کی بات ہے۔ ظفر تو صرف ایک شراب خانے کا منیجر تھا۔ اسے کرنل کے رازوں تک رسائی حاصل نہیں تھی۔ ہو سکتا ہے کہ اسے غیر اہم سمجھ کر نظر انداز کر دیا گیا ہو۔ وہ شراب خانہ ویسے بھی کرنل کے ایک معاون کے نام پر تھا۔"

"لیکن وہ قربانی کا بکرا تھا۔ البرٹو کی گردن بچانے کے لیے اسے پالا جا رہا تھا۔ پھر ایکا ایک اسے پاکستان آنے کی اجازت کیوں دے

"تم کیا؟" میں نے پُرتشویش انداز میں پوچھا۔
"میں تمہاری الجھن سمجھ رہی ہوں۔ میں نے بھی اسے دیکھ کر اسی لیے یہ سوال نکالا تھا لیکن تمہاری اور اس کی کہانیوں کے بعد مجھے مطمئن ہو جانا پڑا۔ ہو سکتا ہے کہ البرٹو اب زندہ نہ ہو اور کولمبیا میں ظفر اپنی اقامت کھو بیٹھا ہو' اسی لیے اسے فرنے کی اجازت دے دی گئی ہو۔"
"لیکن ایس ٹی ایف نے کرنل جیسی جوزے کے آدمی کو کیسے قبول کر لیا؟"
"یہ اندر کی بات ہے کہ وہ کرنل کا نوکری تھا۔ دنیا بھر کے لیے وہ ایک عام سے شراب خانے کا منیجر تھا۔ اگر اس شراب خانے میں کرنل جیسی جوزے کے کچھ خصوص بھی رہے ہوں تو یہ بات ظفر کو نااہل نہیں بنا سکتی تھی۔ بڑے بدمعاش عام طور پر ' ہر زرخیز کاروبار میں ہوٹلوں اور رہائشوں سے حصے دار بن جاتے ہیں۔ ان کی حصے داری کی وجہ سے پورے کاروباری ادارے اور اس کے ملازمین کو بلیک لسٹ نہیں کیا جا سکتا۔"
اس کی دلیل معقول تھی لیکن میرے ذہن میں بار بار ' اول خان کے شبہات اپنے زہریلے ڈنک مار رہے تھے اور میں ہر پہلو پر بات کرنے پر تُل گیا تھا۔ میں نے کہا "تمہاری باتوں کے مطابق یہ ثابت ہو رہا ہے کہ ظفر ' ظفر ہی ہے اور وہ ابھی تک تمہی نے ساتھ ' اسپیشل ٹاسک فورس کی خدمت کر رہا ہے۔ لیکن یہ بھی تو ہو سکتا ہے کہ ظفر کے روپ میں وہ البرٹو ملیا ہو جسے کرنل جیسی جوزے نے کسی خاص مقصد کے تحت یہاں کے لیے چھوڑ دیا ہو؟"
"یہ قیاس آرائی تو ہو سکتی ہے۔ میں اسے حقیقت نہیں مان سکتی۔" اس نے کہا۔
"میرے فلیٹ سے ائرپورٹ جاتے ہوئے تم نے ظفر سے ماضی کے حوالے سے کوئی بات کی تھی۔"
وہ بے اختیار ہنس پڑی۔ "تم جوش میں آکر بچوں جیسی باتیں کر رہے ہو۔ میری اور ظفر کی پہلی ملاقات کا لطیفہ ہماری کاک ٹیل پارٹیوں میں اتنے تواتر کے ساتھ سنایا جاتا رہا کہ ہر شخص کو ایک ایک تفصیل زبانی یاد ہو گئی تھی۔ ان ہی میں البرٹو بھی شامل تھا۔ پہلی ظفر سے زیادہ دوستی نہیں تھی جو ہمارے درمیان کچھ بھی ڈالے موجود ہوتے۔ اس کے اظہار عشق کے لطیفے سے بھی البرٹو واقف تھا۔ اگر وہ البرٹو بھی ہے تو وہ ان تمام ہی باتوں کی بڑی گرم جوشی کے ساتھ تائید کر سکتا تھا۔"
"اس کے البرٹو نہ ہونے کے بارے میں تم اور کیا جواز رکھتی ہو؟" میں نے پوچھا۔
"جس طرح ظفر ہسپانوی زبان سے نابلد ہے' اسی طرح البرٹو تمہاری اردو زبان سے نابلد تھا۔ پھر زبان کے ساتھ لب و لہجہ اختیار کرنا آسان نہیں ہوتا......"
"تمہاری مثال ہمارے سامنے ہے۔ تم برقعہ اوڑھ کر اردو بولو تو اہلِ زبان سمجھی جاؤ گی۔"
"میں نے تمہارے سرحدی علاقوں کی اقسام سے بہروپ حاصل کرنے کے لیے بہت ریاضت کی ہے ورنہ عام طور پر ایسا نہیں ہوتا۔ ظفر کی اردو میں ہسپانوی اثرات کا دور دور تک شائبہ نہیں ہے۔"
"دو ہم شکلوں کی کہانی سنا کر تم نے خود ہی ایک امکان پیدا کیا اور اب سرے سے اس کار جوری ماننے سے منکر ہوتی جا رہی ہو۔ مجھے یہ کہانی اتنی سیدھی سادی نظر نہیں آ رہی۔" میں نے بے بسی سے کہا۔
"مگر کیوں؟ آخر تم ظفر کی طرف سے اتنے بدظن کیوں ہو گئے ہو؟ وہ بدنیت ہوتا تو ایرانی ٹرکوں کے کارواں کو کوئی بھی بڑا حادثہ پیش آ سکتا تھا' اور کرنل جیسی جوزے کی آماجگاہ یا شکارگاہ یورپ اور افریقہ تک محدود ہے۔ اس کے ایشیا کا رخ کرنے کی کوئی شہادت موجود نہیں ہے۔ اسے یہاں سے کیا مل سکتا ہے؟"
"میرے پاس کچھ بھی نہیں ہے۔ اس کے باوجود ذہن میں خلش برقرار ہے۔"
"اسے دور کرنے کی ترکیب بہت آسان ہے۔" اس نے بزرگانہ مسکراہٹ کے ساتھ کہا "ظفر پاکستان کا ہی ایک ریٹائرڈ افسر ہے۔ اس کے پرانے سروس ریکارڈ سے اس کے فنگر پرنٹس نکلوا کر انہی کے موجودہ فنگر پرنٹس سے موازنہ کرا لو۔ کوئی بھی ماہر ذرا سی دیر میں یہ معاملہ حل کر دے گا۔"
میں ایک گہرا سانس لے کر رہ گیا۔ وہ بالکل سامنے کی بات تھی جو میرے ذہن میں نہیں آسکی تھی۔ "یہ سب سے سہل راستہ ہے۔" میں نے اٹھتے ہوئے کہا "میں ذرا اول خان سے بات کر لوں۔"
"ذرا ایک منٹ ٹھہرو!" اس نے چونک کر مجھے روک لیا۔ "کہیں ایسا تو نہیں کہ اول خان الحدیدہ والے معاملے میں اپنا نام لے ہونے کی وجہ سے ظفر سے بدظن ہو اور اب تمہیں اس کے خلاف اکسا رہا ہو؟"
اس نے بالکل وہی بات کہی تھی جو اول خان کے کمانڈنگ آفیسر کی طرف سے سامنے آئی تھی لیکن میں نے اول خان کا دفاع کرتے ہوئے کہا "یہ سب میرے اپنے شبہات ہیں' اول خان کا ان سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ دراصل میرے سامنے ہونے والی تمہاری اور ظفر کی ابتدائی گفتگو نے ذرا دیر سے میرے ذہن پر اثر کیا۔ میرے ذہن میں ظفر کی ' جو دلہن بجلی ہے' وہ بہت دھیا لگ رہی ہے۔"
"تو اب تم اول خان کو اپنے شبہات میں شریک کرنے جا رہے ہو؟"
"پوری کہانی دہرائے بغیر" میں نے وضاحت کی "میں اس کی مدد کے بغیر ظفر کے نئے اور پرانے فنگر پرنٹس تک رسائی حاصل

نہیں کر سکتا۔"

"ٹھیک ہے" اس نے ایک خاص ادا سے اپنا سر ہلا کر کہا۔ "ذرا اپنے چچیتوں کو بھی دیکھ لینا۔"

میں ڈرائنگ روم سے باہر آیا تو وہ دونوں مختصر سی گول میز کے گرد سر جوڑے سرگوشیوں میں مصروف تھے اور کپوں میں رکھی ہوئی چائے ٹھنڈی ہو رہی تھی۔

ان دونوں کی استفسار طلب نگاہیں بیک وقت میری طرف اٹھیں اور میں نے انہیں آنکھ سے اشارہ کرتے ہوئے بلند آواز میں کہا "ورا کو بھی کچھ جائز شکایات ہیں لیکن میرا خیال ہے کہ اب آئندہ ایسی بدمزگی کی نوبت نہیں آئے گی۔ میں نے اسے سمجھا دیا ہے۔"

"تو کیا آتی دور سے اسے یہی سمجھا رہے تھے؟" سلطان شاہ نے اس گفتگو کو فطری رنگ دینے کے لئے استہزائیہ لہجے میں سوال کیا۔

"نہیں کچھ اور مسائل بھی تھے۔ ان پر ہم بعد میں بات کریں گے" میں فون کی طرف بڑھ گیا۔

میں نے بٹن دبا کر اسپیکر فون استعمال کرنے کے بجائے ریسیور اٹھایا اور اول خان کے نمبر ڈائل کرنے لگا۔

"میری بات ہوئی ہے اور کچھ نئی باتیں سامنے آئی ہیں" اول خان کی آواز سن کر میں نے کہا "تفصیل بعد میں بتاؤں گا فی الحال ظفر کے پرانے سروس ریکارڈ سے فنگر پرنٹس نکلوا کر یہ دیکھنا ہو گا کہ ظفر کے موجودہ نشانات انگشت ان ہی کے مطابق ہیں یا نہیں؟"

"کیا مطلب؟" میری بات پر وہ بری طرح چونکا تھا "کیا وہ کوئی اور بھی ہو سکتا ہے؟"

"ایک موہوم سا شبہ ہے جسے دور کر لینا چاہئے" میں نے گول مول سا جواب دیا۔

"میں ابھی ہی اس سے بات کرتا ہوں" وہ موازنہ بھی ہو جائے گا۔"

"کوئی اطلاع ملے تو مجھے فون کر دینا اور ہاں ورا سے سامنا ہونے کا اتفاق ہو تو یہ یاد رکھنا کہ ظفر کے بارے میں شبہات میرے ذہن کی پیداوار ہیں۔"

"اجازت ہو تو میں بھی ڈرائنگ روم میں آ جاؤں؟" میرے فارغ ہوتے ہی غزالہ نے چبھتے ہوئے لہجے میں سوال کیا "ہم کافی دیر سے باہر بیٹھے ہوئے ہیں۔"

"بالکل آ جاؤ! وہاں کوئی راز و نیاز نہیں ہو رہے۔ البتہ سلطان شاہ اور ورا کا فی الحال زیادہ سامنا نہ ہو تو بہتر ہو گا۔ ایک دو دن میں ان کے مراسم بھی اعتدال پر آ جائیں گے۔"

میں دوبارہ ڈرائنگ روم میں پہنچا تو ورا صوفے پر نیم دراز تھی۔

"اول خان بہت حیران ہوا لیکن وہ کوشش ضرور کرے گا" میں نے اسے آگاہ کیا اور اس سے خاصی دور ایک الگ صوفے پر بیٹھ گیا تاکہ میری اور ورا کی بے تکلفی غزالہ کے لئے صدمے کا سبب نہ بن سکے۔

"اور اب میں تمہیں مزے کی ایک بات بتاتی ہوں" اس نے مسکراتے ہوئے کہا "البرٹو ملیسا" کرل جیسی جونکوں کے کوکین کے کاروبار میں کلیدی اہمیت رکھتا تھا۔ وہ ظفر والے شراب خانے کے ایک خفیہ تہ خانے میں چھوٹے سپلائرز سے کوکین خرید کر اسمگلنگ کے لئے ذخیرہ کرتا تھا۔ ان سودوں کی تکمیل کے لئے وہ باقاعدہ مترجم کی خدمات استعمال کر کے خود کو ہسپانوی اور دوسری مقامی زبانوں سے نابلد ظاہر کرتا تھا اور کوکین لانے والے اس دھوکے میں مبتلا ہو جاتے تھے کہ شراب خانے کا منیجر کوکین کے غیر قانونی کاروبار میں ملوث ہے جب کہ ظفر کے فرشتوں کو بھی اس خفیہ دھندے کا علم نہیں تھا۔ آج کل کولمبیا کا ہر شہری لکھ پتی بننے کے لئے کوکین کے چکر میں پڑا ہوا ہے۔"

"کولمبیا سے ہونے والی کوکین کی اسمگلنگ تو امریکا کے لئے ان دنوں ناسور بنی ہوئی ہے۔"

"کولمبیا میں اصل راج ہی کوکین کے ا[illegible] روں کا ہے۔ ان کی ہیبت اور دہشت کا یہ عالم ہے کہ عدالتوں کے جج ان کے مقدمات لیتے سے گھبراتے ہیں۔ مقدمہ سر پر ہی جائے تو باری کی لمبی لمبی رخصتوں پر جا کر جان بچانے کی کوشش کرتے ہیں اور جب سارے راستے بند ہو جائیں تو مجرموں کو چند دن کی قید یا معقول جرمانے کی سزا سنانے پر ہی اکتفا کرتے ہیں۔ ایک بار تو یوں ہوا کہ سزا سات دن کی سنائی گئی جب کہ مجرم ریمانڈ میں دو ہفتے گزار چکا تھا اس لئے حکومت کو سات اضافی دنوں کا ہرجانہ مجرم کو ادا کرنا پڑا۔"

"یہ نوبت اچانک ہی نہیں آئی ہو گی۔ وہاں کے لوگوں نے اسے پالا پوس کر جوان کیا ہو گا؟"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ ٹی کا تجربہ میرا اپنا ہے۔ بعض ممالک میں ٹی کا نام ہی ایک بھیانک خواب بنا ہوا ہے لیکن پاکستان میں ہیروئن کی سب سے زیادہ پیداوار ہونے کے باوجود ہم یہاں نہیں جم سکے۔ کولمبیا بے روح لوگوں کی سرزمین ہے۔ ابتدا میں کوکین مافیا نے لمبی اور سخت سزائیں سنانے والے ججوں کو بموں سے اڑانا شروع کیا تو اخباروں نے سنسنی خیزی کی خاطر ان واقعات کو اشتہار بنا کر پیش کیا۔ مرنے والوں کی حمایت میں معاشرے نے کسی ردعمل کا مظاہرہ نہیں کیا اور آج لوگ قانون کے بجائے قانون شکنوں سے وابستگی اور وفاداری پر فخر کرتے ہیں" وہ اس وقت ایک عام اور مہذب شہری جیسے انداز میں حالات کا تجزیہ کر رہی تھی۔

"میرے لئے یہ اطلاع دلچسپ ہے کہ کرل جیسی جونکیں بھی

بھی کوکین کی تجارت ہے۔" میں نے خوش دلی کے ساتھ کہا "عالمی دہشت گردی اور سیاسی جرائم کے لئے اسلحہ وسائل اور اصل طاقت اسی تجارت سے حاصل ہوتی ہے۔ ایسا ہے تو وہ بھی جلد یا بدیر پہلے ہیروئن اور پھر اسی حوالے سے پاکستان کی طرف ضرور متوجہ ہوگا۔ شاید اسی دلیل میں تمہارے اس سوال کا جواب موجود ہے کہ اجنبا میں اس کے لئے کیا دکھا ہے؟"

"لیکن ہیروئن کی خریداری کے لئے ظفر کو ایس ٹی ایف میں بھیجنے کا کوئی جواز نہیں تھا۔"

"یہ دو الگ الگ باتیں ہیں" میں نے اس کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے کہا "اول یہ کہ پاکستان میں کرنل جیسی جونز کی دلچسپی کا جواز موجود ہے۔ دوم یہ کہ ظفر ایس ٹی ایف میں کیوں موجود ہے؟"

"تمہاری پہلی بات مان لی جائے تو دوسری کا کیا جواب ہوگا؟"

اس نے پوچھا۔

"شاید تم نے کہیں ڈیوڈ اشاوز کا ذکر ضرور سنا ہوگا؟" میں نے اس سے سوال کیا۔

"سرپھرے مال دار یہودیوں کا کوئی گروپ ہے جسے اس کے لوگ نسل پرست سمجھتے ہیں" عالی گروہ بندیوں کے بارے میں اس کی قابل رشک معلومات مجھے بےحد حیران کردیا کرتی تھیں۔

"دوران کا پیرو کن خود کو ڈیوڈ اشاوز کا دادا اور سنانہ قرار دیتا ہے۔"

"یہ بھی معلوم ہے۔ اب آگے چلو" اس نے تحکم جتاتے ہوئے کہا۔

میں اول خان کی فراہم کی ہوئی اطلاعات پر بات کرنے ہوئے بےچین ہو کر اپنی جگہ سے اٹھ کھڑا ہوا اور ٹہلتے ہوئے بولا "کرنل جیسی جونز کچھ عرصے سے ڈیوڈ اشاوز کے لئے کام کر رہا ہے۔"

"یہ میرے لئے ایک نئی اطلاع ہے" ویرا نے بے پروائی کے ساتھ اعتراف کرلیا۔

"شاید اب تم ظفر، ایس ٹی ایف اور ڈیوڈ اشاوز کی مثلث کو سمجھ سکتی ہو!"

"ہوں! تو تم یہ کہنا چاہ رہے ہو" وہ ایک گہرا سانس لے کر سیدھی ہوگئی "تم بھی ڈیوڈ اشاوز کو نسل پرست یہودی گروہ سمجھتے ہو بلکہ سلیس اردو میں اسرائیل کا کٹر ہمدرد سمجھو۔ کرنل جیسی جونز ڈیوڈ اشاوز کے لئے کام کر رہا ہے چونکہ اسرائیل اور پاکستان کے درمیان تخت کشیدگی پائی جاتی ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ شاید عربوں اور فلسطینیوں کے ساتھ کبھی نہ کبھی اسرائیل کی صلح ہوجائے گی مگر پاکستان کے ساتھ تعلقات قیامت تک معمول پر نہیں آسکیں گے اس لئے ڈیوڈ اشاوز کرنل جیسی جونز کے ذریعے پاکستان کو کوئی گہرا گھاؤ لگانا چاہتے ہیں۔ اس مقصد کے حصول کے لئے ظفر کو لیبیا سے آزاد کرکے ایس ٹی ایف میں بھیج دیا گیا ہے اور ظفر بلیک راس ڈیل سے بھی بڑے کسی اور موقع کی گھات میں لگا ہوا ہے۔ یہی مقصد ہے نا تمہارا؟"

"تم نے میرے اندیشوں کو بہت مربوط انداز میں الفاظ کا جامہ پہنایا ہے۔"

"تمہارے نقطہ نظر سے صورت حال واقعی بہت گمبھیر ہے۔" اس نے ہمدردانہ لہجے میں کہا "تمہارا پڑوسی اپنی روایتی دشمنی میں بہت آگے بڑھ گیا ہے۔ وہ اپنے تمام وسائل استعمال کرکے صوبہ سندھ میں بدامنی اور عدم تحفظ کی ہولناک فضا پیدا کرکے تمہارے ملک کو توڑنے پر تلا ہوا ہے۔ دوسری طرف امریکا تمہاری ایٹمی تحقیق اور ٹیکنالوجی بری طرح برہم ہے کیونکہ تم نے عالمی اجارہ داروں کی بیساکھیوں کا سہارا لینے کے بجائے اپنے قدموں پر کھڑا ہونے کی احمقانہ جسارت کی ہے۔ وہ سیاسی اور معاشی محاذ پر تمہارا ناطقہ دبانا چلا جا رہا ہے اور دوردرشن کے ذریعے بھارت کو پوری پوری مدد پہنچانے کے لئے کوشاں ہے تاکہ وہ جلد از جلد اپنے مقاصد میں کامیاب ہوکر اس علاقے کا پولیس مین بن جائے اور اب اسرائیل نے کرنل جیسی جونز یا ڈیوڈ اشاوز کے ذریعے تمہارے ملک میں براہ راست مداخلت کی کوششیں شروع کردی ہیں۔ یہ حالات کسی بھی سمجھ دار آدمی کے لئے سخت تشویشناک ہوسکتے ہیں لیکن غور کرنے والی بات یہ ہے کہ تم میں ایسی کون سی خرابی ہے کہ دوستوں کے مقابلے میں دن بدن تمہارے بدترین دشمنوں کی تعداد بڑھتی جارہی ہے؟"

"میں سیاسی پہلوؤں میں نہیں الجھنا چاہتا لیکن اصل صورت حال وہی ہے جو تم بیان کررہی ہو۔ یہی نہیں امریکا نے ٹوشی کے ذریعے ہماری پوری قوم کو ہیروئن کی لت میں مبتلا کرنے کی سازش کی تھی تاکہ چند ہی برسوں بعد یہاں بھارتی ٹینکوں اور امریکی فوجیوں کی یلغار کو روکنے کا کسی کو ہوش ہی نہ رہے۔ تم اس سازش میں میرے ساتھ ایک کلیدی کردار ادا کرتی رہی ہو۔"

"تم سیاست میں نہ الجھنا چاہو تو میں تمہیں مجبور نہیں کرسکتی لیکن تمہیں یہ ماننا پڑے گا کہ کسی بھی غلط سیاسی فیصلے کی قیمت پوری قوم کو ادا کرنی پڑتی ہے۔ تم قوموں کی برادری میں اپنے اصل قد سے زیادہ بڑے نظر آنے کی کوششوں کی وجہ سے رقابتوں کا نشانہ بن رہے ہو۔"

"موت کے سوداگروں کو سیاست کی باتیں زیب نہیں دیتیں!" میں نے تلخی سے کہا۔

"پھر اپنے ہی شعبے کی بات کرلی ہوں۔" وہ ہنس کر بولی "یہ بتاؤ کہ اسرائیل اور ہیروئن کے بارے میں تم نے کیا کچھ پڑھا یا سنا ہے؟"

"ایک لفظ بھی نہیں۔ مشرق وسطیٰ میں تو شاید اس لعنت کا وجود ہی نہیں ہے۔"

"آج میں تمہیں بتاتی ہوں کہ سی آئی اے کی خفیہ رپورٹوں

کے مطابق اسرائیل میں پوری رازداری کے ساتھ افیم کاشت کرکے ٹنوں ہیروئن تیار کی جاتی ہے اور سرکاری سرپرستی میں امریکا برآمد کردی جاتی ہے۔ ان کا پورا انتظام اس قدر محفوظ اور مضبوط ہے کہ امریکی ادارے اپنی پوری کوششوں کے باوجود کوئی ہلکا سا سراغ بھی نہیں حاصل کرسکے۔ اسی وجہ سے اس الزام کا ذکر کہیں نہیں کیا جاتا۔ تمہارا ملک ہیروئن کی پیداوار میں بہت آگے ہے لیکن یہاں اس سے مثبت کام لینے کے بجائے ہر کس و ناکس کے رحم و کرم پر چھوڑ دیا گیا جس کا نتیجہ یہ ہے کہ تمہارے خلاف الزام تراشیوں میں تمام عالمی ذرائع ابلاغ ایک دوسرے پر سبقت لے جانے کی فکر میں لگے رہتے ہیں۔"

"تمہارا خیال ہے کہ یہ گھناؤنا کام ہمیں سرکاری طور پر کرنا چاہیے تھا؟" میں نے حیرت اور بے یقینی کے ساتھ سوال کیا۔ ایران سے واپسی کے بعد وہ مجھے بالکل ہی بدلی ہوئی نظر آرہی تھی۔

"بالکل!" اس نے پورے اعتماد سے کہا "ایک غریب ملک کو اپنے ہر وسیلے سے زرِمبادلہ کمانے کا حق ہے۔"

"کمال ہے کہ تم ایسی احمقانہ بات سوچ رہی ہو!" میں نے حیرت سے اپنا سر جھٹکتے ہوئے کہا "ہر قانون کے منافی!"

"اسرائیل میں بھی ہیروئن کی تجارت، لین دین اور استعمال پر سخت تعزیری قوانین ہیں لیکن وہ کامیابی سے اپنا مشن چلا رہے ہیں۔ جب تم اپنے قومی مفاد کے لیے سارے عالمی ضابطوں کو نظرانداز کرکے سرکاری سطح پر ایٹمی ٹیکنالوجی اور حساس ذہین آلات وغیرہ درآمد کرسکتے ہو تو اسی طرح قومی مفاد کے لیے ہیروئن کی برآمد میں کیا حرج ہے؟ اس کے لیے ایک نظام اور طریقۂ کار ضرور بنانا ہوگا۔"

"آج تم بہت اونچی اڑ رہی ہو" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا "یہ سب بدنامی سے پہلے ہوسکتا تھا، اب ممکن نہیں۔ میں البتہ اسرائیل کے بارے میں حیران ہوں کہ وہ کیسی کیسی بدمعاشیاں کررہا ہے!"

وہ معنی خیز انداز میں مسکرائی اور بولی "دنیا میں مذہب کے نام پر دو ہی ملک بنائے گئے ہیں۔ پاکستان، دو آزاد اکائیوں میں بٹ گیا اور اسرائیل، جو ہر چند سال بعد اپنی سرحدوں میں بتدریج اضافہ کرتا جارہا ہے۔ تم نے اسرائیل کو بدمعاش کہہ لیا۔ میں تمہارے ملک کو کچھ نہیں کہوں گی۔"

"تم ایٹمی آلات اور ہیروئن کا موازنہ کرکے بہت بڑی بات کہہ گئی ہو!" میں نے شکوہ کیا۔

"تم مجھے غلط سمجھ رہے ہو، میں تمہاری ایٹمی ترقی کی تحقیر کرنے کا ذرا بھی ارادہ نہیں رکھتی۔ میں جانتی ہوں کہ وہ تمہارے قومی افتخار کا معاملہ ہے۔ درحقیقت میں نے بھی اس مشن کی کچھ خدمت کی ہے۔ میں نے وہ بات صرف قوانین کے حوالے سے کی تھی۔ جب درآمد میں ہر قانون کو نظرانداز کیا جاسکتا ہے تو برآمد میں ایسا کیوں نہیں کیا جاسکتا؟ مسٹر زیدی! اب یاد رکھو کہ دنیا میں بلا استثنیٰ سب چور ہیں۔ فرق صرف اتنا ہے کہ پکڑے جانے والے چور کہلاتے ہیں اور بچ نکلنے والے ساہوکار!"

"ویری گڈ!" ڈرائنگ روم کے دروازے سے غزالہ کی ترنم ریز آواز ابھری "آج تم نے پہلی بار زیدی کو عجیب سی اجنبیت کے ساتھ مخاطب کیا ہے لیکن تمہارا تجزیہ سنہرے حروف میں لکھے جانے کے قابل ہے۔"

"تم سے شادی کے بعد زیدی واقعی اجنبی سا معلوم ہونے لگا ہے" ویرا نے سنجیدگی سے کہا۔

"یہ اجنبی تم سے کیا باتیں کررہا تھا؟" غزالہ نے اپنے دہانے پر ہاتھ رکھ کر رازدارانہ لہجہ بنا کر ویرا سے پوچھا اور ہم تینوں ہی کھلکھلا کر بیک وقت ہنس پڑے۔

○☆○

شبیر شاہ اپنی کارکردگی نہایت فخر کے ساتھ بیان کررہا تھا لیکن میرا ذہن کہیں اور تھا۔

فلیٹ پر میرے لیے کوئی مصروفیت نہیں تھی جبکہ گزارنے کے لیے پہاڑ جیسا دن پڑا ہوا تھا، اس لیے میں وہاں سے نکل کر ریڈ لائن کے دفتر آگیا جہاں شبیر شاہ اور عملے کے دیگر اراکین نے خوشگوار حیرت کے ساتھ میرا استقبال کیا اور میں نے خالی الذہنی کے عالم میں اخبار و دفتر سنبھال لیا۔

میں نے صبح سویرے، اول خان کے دفتر سے پہلے حبیب جیوانی کے گھر فون کیا تو وہ نہانے میں مصروف تھا۔ میں نے اس سے اگلے دن دفتر پہنچنے کا وعدہ کیا تھا لیکن جب میں دفتر آگیا تھا تو اسے اپنی آمد سے مطلع نہ کرنا مناسب نہ ہوتا۔ میں نے فون کیا لیکن دوسری طرف مسلسل گھنٹیاں بجتی رہیں، جن کا جواب دینے والا کوئی نہیں تھا۔ غالباً حبیب جیوانی بھی اپنا وقت گزارنے کے لیے کہیں اٹکا ہوا تھا۔

میں نے شبیر شاہ کو دفتر میں بلا کر اس سے اس کی کارکردگی کے بارے میں سرسری سا سوال کیا تو ادب اور احترام کے ساتھ اس کی زبان تیزی کے ساتھ چل پڑی۔ یوں معلوم ہورہا تھا جیسے وہ خود ہی مجھے اپنی کارکردگی سے آگاہ کرنے کے لیے بے چین ہورہا ہو۔

ہانگ کانگ اور مکاؤ میں پے در پے رونما ہونے والے واقعات کی وجہ سے مجھے وہ مدت سالوں پر محیط محسوس ہوتی رہی تھی لیکن حقیقت یہ تھی کہ میں نے وہاں صرف ایک ہفتہ گزارا تھا اور اس ایک ہفتے میں حبیب جیوانی نے سرحد اور سرحد پار سے آنے والے چار بڑے "بیوپاریوں" سے طویل مدت کے سودے کرکے، ہیروئن کی فراہمی چھ سو کلو ماہانہ تک بڑھائی تھی۔ ملک سے باہر اسمگل کرنے کے لیے وہ خالص ہیروئن کی بہت بڑی مقدار تھی۔ اس کو مقامی منڈی میں کھپایا جاتا تو سات سے دس گنا ملاوٹ کے بعد، وہ مقدار بہت بڑھ جاتی تھی۔ مقامی منڈی کی

کمزور قوت خرید کی وجہ سے ہیروئن میں دل کھول کر ملاوٹ کی جاتی تھی اور اسی مناسبت سے دام بھی گرا دیے جاتے تھے۔ نشہ اور غلام بنانے کے اوصاف ملاوٹ کے مال میں بھی ہوتے تھے۔ شہر کی معروف فٹ پاتھوں، گلیوں، پارکوں، نالوں کے کناروں اور دیگر مقامات پر غول در غول اونگھنے والے غلیظ اور گندے افراد اسی ملاوٹ کے مال کے شکار تھے۔

شبیر شلہ نے جب چھیاسی کلو ماہانہ کی کہانی سنائی تو میرے کان کھڑے ہو گئے۔ جرائم پیشہ گروہوں اور تنظیموں کے پنپنے کی واحد صورت یہ ہوتی ہے کہ انہیں اپنے مخصوص غیر قانونی ذرائع سے کم از کم اتنی آمدنی ہوتی رہے کہ ان کے اراکین کی جملہ ضروری اور غیر ضروری خواہشات بہ آسانی پوری ہوتی رہیں۔ ایسے لوگ اپنی آمدنی کے تسلسل میں ذرا سا بھی فرق برداشت کرنے کے عادی نہیں ہوتے۔ طے شدہ معاوضہ نہ ملنے کی صورت میں بھاگنے پر تل جاتے ہیں اور یوں گروہ کا شیرازہ بکھر کر رہ جاتا ہے۔

اگر مقامی مافیا نے چھیاسی کلو ماہانہ کے حساب سے ہیروئن حاصل کرنے کا بندوبست کر لیا تھا تو سیٹھ حبیب جیوانی کا مقدر کھل گیا تھا۔ صرف اسی ایک مد سے اسے ایک کروڑ روپے سے کہیں زیادہ آمدنی ہو سکتی تھی جس کے سہارے وہ بہت تیزی کے ساتھ طاقت حاصل کر سکتا تھا۔

ٹریڈ لائن بظاہر ایک درآمدی فرم تھی جو روایتی اشیا درآمد کر کے راجی منافع پر کھلی منڈی میں فروخت کر دیتی تھی۔ دفتری عملے کے اراکین کا ہیروئن یا مافیا سے بظاہر کوئی تعلق نہیں تھا لیکن اسی کی آڑ میں شبیر شلہ کی سربراہی میں چند غنڈوں اور بدمعاشوں کا ایک گروہ پل رہا تھا اور یہی لوگ مقامی مافیا کی طاقت سمجھے جاتے تھے۔ مالی ذرائع میں غیر متوقع توسیع کے بعد حبیب جیوانی کی شہ پر شیر شاہ خان شہر کے مزید نامی گرامی بدمعاشوں کو خرید سکتا تھا اور اگر وہ لوگ ایک حد سے زیادہ طاقت ور ہو جاتے تو پھر انہیں اکھاڑنا بہت مشکل ہو جاتا۔

مجھے کبھی بھی مافیا سے ہمدردی نہیں رہی تھی۔ شی کے خوں ریز انتقامی حربوں سے بچنے کے لیے میں نے ان کی طرف سے کی جانے والی خاورن کی پیشکش قبول کی تھی اور بحر زمان نقوی کے ایما پر ان کی صفوں میں داخل ہو گیا تھا۔ میں نے ان پر اپنی دھاک بٹھانے کے باوجود ان کے دھندوں کے فروغ میں کوئی کردار ادا نہیں کیا تھا لیکن اب وہ لوگ ترقی کی راہ پر گامزن ہوتے نظر آنے لگے تھے۔ ایک طرف زان نیشی کاڑ نے بدعنوان سیاست دانوں میں بھاری سرمایہ کاری کا عندیہ دے کر امیر جان سے ابتدا کرنے کی ہدایت کی۔ دوسری طرف حبیب جیوانی نے چھیاسی کلو ہیروئن کی خریداری کا ہدف حاصل کر لیا تھا۔ ان حالات میں مجھے ان کی بیخ کنی کی ضرورت کا احساس ہونے لگا تھا۔

ان کے زور پکڑنے سے پہلے ان کی سرکوبی نہ کی جاتی تو وہ نہایت تیزی کے ساتھ کسی اژدہا یا بلا کا روپ دھار کر ہر سمت میں اپنی جڑیں مضبوط کر کے ناقابلِ تسخیر بن سکتے تھے۔

پاکستان میں مافیا کا وجود صرف حبیب جیوانی کے دم سے تھا۔ اسے ذبح کر کے مافیا کی شہ رگ بہ آسانی کاٹی جا سکتی تھی۔ میں اس وقت تک حبیب جیوانی کا خاص معتمد تھا اور اسے مار لینا میرے لیے زیادہ دشوار نہیں تھا۔ دوسری طرف مدر مافیا والے زان نیشی کاڑ کے قتل کے مسئلے میں الجھے ہوئے تھے۔ اس واردات کے وقت میری مکاؤ میں موجودگی کی وجہ سے میری ذات شبہات کی زد میں آئی ہوئی تھی لیکن میں نے حبیب جیوانی کو پوری شدت کے ساتھ اپنی بے گناہی کا یقین دلا دیا تھا۔ مجھے اس کو صرف اتنی مہلت دینی تھی کہ وہ میری بے گناہی کے بارے میں اپنے بڑوں کو بھی قائل کر سکے تاکہ کراچی میں مافیا کی عبرت ناک تباہی کے وقت میری ذات دوبارہ شبہات کی زد میں نہ آ سکے۔ کراچی میں ہونے والے آپریشن کے بعد مدر مافیا والوں کے لیے مجھ سے رابطے کا کوئی ذریعہ نہیں رہتا۔ ۔۔۔ حبیب جیوانی نے مجھے سسلی، میلان، شکاگو والوں کے نام اور فون نمبر دیے تھے جن پر مجھے رابطہ کرنا ہوتا۔ جب تک مدر مافیا والے میرا کھوج نکال کر مجھ تک پہنچتے میں کوئی بھی بہترین مدافعانہ پلان تیار کر سکتا تھا۔

"مال کہاں جمع ہو رہا ہے؟" میں نے پُرخیال لہجے میں شبیر شلہ سے سوال کیا۔

"مال حسب معمول شہر کے مختلف مقامات پر بٹتے ہوئے نوٹوں کے تھیلوں کے تبادلے کے بعد وصول کیا جا رہا ہے اور اس بار تمام پیکٹ بیسمنٹ، چیف کے کمرے میں ذخیرہ کیے جا رہے ہیں۔" اس نے بتایا۔

"اس کا مطلب ہے کہ تم چیف کی غیر حاضری میں بھی اس دفتر میں داخل ہونے لگے ہو؟" میں نے چونک کر سوال کیا۔ میرے لیے وہ ایک اہم ترین اطلاع تھی کیونکہ حبیب جیوانی کی غیر موجودگی میں، میں بھی پیشگی اجازت اور بندوبست کے بغیر اس کے دفتر میں داخل ہونے کا مجاز نہیں تھا۔

اس نے اپنے سر کو اثبات میں جنبش دی۔ "اب تک صرف تین بار ایسا ہوا ہے۔ میں اپنی دانست میں خالی دفتر کا مقفل دروازہ کھول کر اندر داخل ہوا اور یہ دیکھ کر حیران رہ گیا کہ تینوں بار چیف بذات خود اپنے دفتر میں موجود تھا جب کہ چوکیدار اس کی آمد سے لاعلم تھا۔"

"اسے تمہاری آمد کا اندازہ رہتا ہو گا۔ اس کے دفتر میں متعدد ایسے اسرار پوشیدہ ہیں کہ غیر متعلقہ فرد اندر قدم رکھتے ہی خطروں میں جتلا ہو سکتا ہے۔" میں نے بے نیازی اختیار کرتے ہوئے کہا۔

"لیکن میں حیران ہوں کہ اس کمرے میں پہنچنے والے مال کا کوئی سراغ نہیں ہوتا جبکہ چیف نے مجھے بتایا ہے کہ اس مال کو پلاسٹک کی چھوٹی چھوٹی تھیلیوں میں سیل کر کے کھوکھلے پینٹ میں چھپانے کا

پورا کام' رازداری کے ساتھ' ہمیں انجام دیا جائے گا۔" اس نے قدرے مکمل کر کہا۔

"چیف کے دفتر میں اندر رفت کے کئی خفیہ راستے ہیں۔ وہ یقیناً ان ہی میں سے کسی سرنگ میں پہنچا دیے جاتے ہیں۔" میں نے اس پر اپنی برتری برقرار رکھنے کے لیے پُر یقین لہجے میں کہا دوسری طرف میں کھوکھلے پیڈز کے بارے میں الجھن میں پڑ گیا۔ مجھے اس طریقۂ کار کے سرے کا بھی علم نہیں تھا لیکن میں اس بارے میں شبیر شاہ سے کوئی سوال کر کے اسے اس کی اہمیت کا احساس نہیں دلانا چاہتا تھا۔

"اس بار چیف کا منصوبہ بہت شاندار اور بے داغ ہے۔" شبیر شاہ از خود بولنے لگا۔ "ہیروئن سے بھرے ہوئے کھوکھلے شولڈر پیڈز چمڑے کی جیکٹوں میں لگائے جائیں گے اور وہ جیکٹیں یہاں سے پوری قانونی دستاویزات کے ساتھ برآمد کی جائیں گی۔ یہ تجربہ کامیاب رہا تو ہم بہت سے خطرات سے بچ جائیں گے۔"

"اور اگر منزل پر وہ مال پکڑا گیا تو ایک اور بدنامی پاکستان کا مقدر بن جائے گی۔ چمڑی ملبوسات کا جائز برآمدی کاروبار کرنے والے مصیبتوں سے دوچار ہو جائیں گے۔" ان امکانات پر دل ہی دل میں سوچتے ہوئے' مجھے اپنے حلق میں تلخی سی محسوس ہوتی محسوس ہونے لگی۔

"میں آج ہی باہر سے آیا ہوں۔ چیف سے ملاقات ہوگی تو میں یہ ضرور معلوم کرنا چاہوں گا کہ ایکسپورٹ کی جانے والی جیکٹیں کہاں بنوائی جا رہی ہیں؟"

"چیف کے کسی دوست نے نئی فیکٹری قائم کی ہے۔ اسی کو آرڈر دیا گیا ہے۔" اس نے سر جھکا کر کہا "اس کے آگے مجھے زیادہ معلومات نہیں ہیں۔ ہمیں آج رات سے پیڈز بھرنے کا کام شروع کرنا ہے۔ تھیلیاں' سیلنگ مشینیں اور دوسرے لوازمات آج خرید لیے جائیں گے۔"

"پھر تم جاؤ اور اپنا کام کرو۔ میں تمہارا وقت ضائع نہیں کرنا چاہتا" میں نے اسے رخصت کر دیا۔

تنہا ہو جانے پر میں نے محفوظ اور براہ راست فون پر اول خان سے بات کرنے کا ارادہ کرتے ہوئے ریسیور اٹھایا لیکن اس کمرے میں خفیہ ٹیلی فون یا گفتگو ریکارڈ کرنے والے دیگر آلات کی موجودگی کا دھیان آتے ہی ارادہ منسوخ کر دیا۔ اس عمارت میں رونما ہونے والے حالات سے ہر وقت باخبر رہنے کے لیے حبیب جیوانی نے الیکٹرونکس کے آلات دل کھول کر نصب کرائے ہوئے تھے اور کچھ نہیں کہا جا سکتا تھا کہ کس وقت کون سا سرکٹ آن کر دیا گیا ہو۔

چند منٹ بعد ہی آپریٹر نے مجھے چیف کی فون کال کی اطلاع دی۔ اس نے دفتر کی خیر خبر لینے کے لیے کہیں سے فون کیا تھا اور دفتر میں میری موجودگی کی اطلاع ملنے پر مجھ سے بات کرنے کا خواہاں تھا۔

"تمہارا تو آج آرام کرنے کا ارادہ تھا پھر دفتر کیسے چلے آئے؟" سلسلہ ملنے پر چیف کی تحیر زدہ آواز سنائی دی۔

"اتنی لمبی غیر حاضری کے بعد گھر پر گھٹن سے تنگ آیا ہوا تھا اس لیے دفتر چلا آیا۔ تمہارے گھر فون کیا تھا لیکن وہاں سے کوئی جواب نہیں ملا۔"

"میں ایک لیدر گارمنٹس فیکٹری سے بول رہا ہوں۔ تم سے کچھ ضروری باتیں کرنی ہیں۔ میں بس آدھے گھنٹے میں دفتر پہنچ رہا ہوں۔ اس دوران میں تم شبیر شاہ سے بریفنگ لے لو" اس نے فون بند کر دیا۔

میں اپنی کرسی کی پشت گاہ سے ٹیک لگا کر اپنے خیالات میں کھو گیا۔

حبیب جیوانی اپنے وعدے کے مطابق آدھے گھنٹے سے پہلے ہی دفتر پہنچ گیا۔ اس نے آتے ہی انٹرکام پر مجھے طلب کیا۔ جب میں اس کے دفتر میں داخل ہوا تو وہ اپنے فنکر پرنٹ اسکینر کی طرف متوجہ تھا۔ اس نے کرسی سے اٹھ کر نہایت تپاک سے مجھ سے ہاتھ ملایا تو وہ پوری طرح بشاش نظر آ رہا تھا۔

"چھپاسی کلو کا ٹارگٹ مبارک ہو" میں نے اس کے مقابل بیٹھتے ہوئے کہا "اس کا مطلب ہے کہ اب بہت جلد ہماری کایا پلٹ ہونے والی ہے۔"

اس نے میری بات درمیان ہی سے اچک لی "اب ہم ہیروئن کی باقاعدہ فنڈنگ شروع کر رہے ہیں۔ میں اسی سلسلے میں ایک جگہ گیا ہوا تھا" اس نے مجھے چمڑے کی جیکٹوں کے شانوں پر لگائے جانے والے شولڈر پیڈز کے بارے میں بتانا شروع کر دیا۔

"یہ سارا کام کس فیکٹری میں سرانجام دیا جائے گا؟" میں نے دلچسپی کا مظاہرہ کرتے ہوئے پوچھا۔

"میرے ایک دوست نے بڑے پیمانے پر کام شروع کیا ہے۔ میں اسی پر انحصار کر رہا ہوں۔"

"تو کیا وہ تمہارے اصل عزائم سے باخبر ہے؟" میں نے قدرے حیرت سے پوچھا۔

"سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ میں ایک بڑا آرڈر دے کر اس پر کاروباری احسان کر رہا ہوں" وہ مکارانہ مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔ "مزے کی بات یہ ہے کہ مال اسی کی فرم ایکسپورٹ کرے گی۔"

"یعنی کوئی گڑبڑ ہوئی تو وہی مارا جائے گا" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔

"کاروبار میں رسک تو ہوتا ہی ہے۔ شپ منٹ صاف نکل گیا تو اسے اپنی سرمایہ کاری پر کم از کم پچیس فیصد منافع ہوگا۔ سخت مقابلے کی وجہ سے برآمدی کاروبار میں نفع کی اتنی اونچی شرح اب خواب و خیال ہو کر رہ گئی ہے۔ اس نے مجھے تو دوسرا سمجھ کر زیادہ دام بتائے تو میں نے دوستی کے حوالے سے من و عن قبول کر لیے۔"

"چمڑے کی مصنوعات کی برآمد پر حکومت بھاری زرمبادلہ بھی دیتی ہے۔"

"تم اس موضوع پر کچھ نہ کچھ معلومات رکھتے ہو!" اس نے خوش لہجے میں کہا "بیس فیصد ربیٹ اس کے علاوہ ہوگا جس میں سے نصف وہ کمیشن کے طور پر مجھے دے گا کیونکہ یہ سودا براہ راست اس کے اور سوڈان کی ایک پارٹی کے درمیان ہوگا جس سے میرے ذاتی مراسم ہیں" وہ اپنی آنکھ دبا کر ہنس پڑا۔

"جیکٹ بنانے والے کاریگروں کو اندازہ نہیں ہو جائے گا کہ پیڈز کے اندر کچھ بھرا ہوا ہے؟"

"اس کا امکان ہے۔ اسی لیے ہم صرف ایک کاریگر کو اپنے اعتماد میں لیں گے۔"

"ایک کاریگر!" میں نے بے یقینی سے اس کی طرف دیکھا "وہ دن بھر میں بہت زیادہ تو دو جیکٹیں بنا لے گا۔ ساٹھ جیکٹوں میں دو من سے زیادہ مال کیسے کھپایا جا سکے گا؟"

"اسے ریسرچ کہتے ہیں" وہ ہلکے سے قہقہے کے ساتھ بولا۔ "صنعتی پیمانے پر ملبوسات کی تیاری دو مختلف طریقوں سے ہوتی ہے۔ پہلے طریقے میں ہر کاریگر پورا لباس یا جیکٹ اکیلا تیار کرتا ہے۔ دوسرا چین سسٹم ہوتا ہے جس میں کام کے اعتبار سے چھ تا چودہ کاریگروں کا گروپ مل کر کام کرتا ہے۔ ایک آدمی صرف کالر جوڑتا ہے دوسرا آستین لگاتا ہے' تیسرا بیلٹ سیتا ہے اس طرح نہ صرف کام کی رفتار تیز ہوتی ہے بلکہ کوالٹی بھی بہتر ہوتی ہے کیونکہ ہر کاریگر صرف ایک ہی قسم کی سلائی پر مامور ہوتا ہے۔ ہماری پروڈکشن چین سسٹم پر ہوگی اور پیڈ لگانے والا کاریگر ہمارے اعتماد کا آدمی ہوگا جسے مقررہ اجرت کے علاوہ دس ہزار روپے ماہانہ ادا کیے جائیں گے۔"

"یہ کام کب سے شروع ہو جائے گا؟" میں نے اس کی باتوں سے مرعوب ہو کر پوچھا۔

"آج چمڑے کی خریداری کے لیے بات ہو گئی ہے۔ آج رات ہی سے پیڈز میں شوگر بھرنے کا کام شروع ہو جائے گا۔ بس دو تین دن میں کام مشینوں پر آ جائے گا۔ پہلی نجوانی کھیپ دو سو جیکٹوں کی ہوگی جس میں دس کلو شوگر ہوگی۔ میں لالچ میں پڑ کر پیڈز کو زیادہ بھاری نہیں کروں گا۔ ہر پیڈ میں صرف پچیس گرام کی گنجائش ہوگی یعنی فی جیکٹ پچاس گرام مال جائے گا۔ فیکٹری میں پیڈز کی دیکھ بھال کا کام اب شیر شاہ کے سپرد کیا جا سکتا ہے کیونکہ تم آگے ہو سال کی وصولی کے لیے تم کسی کو بھی مامور کر سکتے ہو۔"

"اس کا مطلب یہ ہوا کہ فی الحال اسلام آباد جا کر امیر جان کو گھیرنے کا پروگرام ملتوی کر دیا جائے گا؟"

"دو چار دن کی تاخیر سے کوئی فرق نہیں پڑے گا۔ وہ لمبی مدت کی منصوبہ بندی ہے اور مال کی ایکسپورٹ فوری توجہ کی متقاضی ہے۔ ویسے بھی امیر جان بہت ضدی اور خود سر سیاست داں ہے

اگر اس کے بیٹے کی ویڈیو فلم آ جائے تو اسے تم آسانی کے ساتھ گھیر سکو گے۔"

"اوپر والوں سے تمہارا رابطہ کب ہوگا؟" میں نے بے پروایانہ انداز میں سوال کیا۔

"آج رات میری بات ہوگی۔ اس سے تمہیں کیا دلچسپی ہے؟" وہ چونک کر بولا۔

"وہ تمہارے اپنے معاملات ہیں جن سے مجھے کوئی دلچسپی نہیں ہے۔ ہو سکے تو میرے بارے میں' ان کے شبہات پر بھی بات کر لینا۔ اس بارے میں میرے ذہن پر عجیب سا بوجھ سوار ہے جو پوزیشن صاف ہونے تک نہیں اترے گا۔ تمہاری یا باہمی عدم اعتماد کی صورت میں میری کارکردگی بری طرح متاثر ہوتی ہے۔"

وہ غور سے میری طرف دیکھتے ہوئے مسکرانے لگا اور آہستگی سے بولا "تمہیں معلوم ہے کہ مقامی یونٹ چیف کی حیثیت سے میں بالکل آزاد اور خود مختار ہوں۔ مجھے اپنے فیصلوں کے لیے ان سے کسی قسم کی رہنمائی لینے کی ضرورت پیش نہیں آتی۔ میں صرف تمہارے بارے میں بات کرنی چاہتا ہوں۔ تم نے مکاؤ کے جو حالات بتائے ہیں' ان کی روشنی میں تمہاری پوزیشن بالکل صاف ہو جاتی ہے۔ میرا خیال ہے کہ تمہیں اوپر سے بھی کلیئرنس مل جائے گی۔"

"صرف اسی الجھن نے مجھے آج بھی آرام سے گھر نہیں بیٹھنے دیا۔ ان سے بات ہو جائے تو ازراہ کرم مجھے باخبر ضرور کر دینا ورنہ میری رات کی نیند ضائع ہو جائے گی۔"

"تم بے فکر رہو۔ میں تمہاری پوزیشن سمجھ رہا ہوں" اس نے میری حوصلہ افزائی کرتے ہوئے کہا۔

اسے میرے مکاؤ کے سفر کے بارے میں بہت زیادہ تجسس تھا۔ اس نے چند ہی لمحوں میں گفتگو کا رخ اسی جانب پھیر دیا اور میں اپنی خیالی کہانی سے سرمو بھی انحراف کیے بغیر اسے ایسی ایسی ہوش ربا فرضی کہانیاں سناتا رہا کہ وقفے وقفے سے اس کا منہ فرط حیرت سے کھلتا اور بند ہوتا رہا۔

اسے اچھی طرح معلوم تھا کہ منظم جرائم کی دنیا میں ٹرائڈ اور مافیا جیسے نامور گروہوں کے بڑے ایک دوسرے کا بے حد احترام کرتے ہیں اور غیر متوقع طور پر آمنا سامنا ہونے پر بھی ایک دوسرے پر ہتھیار نہیں اٹھاتے لیکن ڈون واٹگ فو اور ڈان نیشی کاؤ کے سلسلے میں میرا عملی تجربہ اس کے لیے بہت سنسنی خیز ثابت ہوا تھا۔ ان میں سے ایک ٹرائڈ کا آئی مین اور دوسرا اس کی حریف تنظیم مافیا کا ڈان تھا اور وہ دونوں اپنی پیشہ ورانہ رقابتوں کے باوجود گہرے دوست تھے۔ اس بارے میں کچھ دیر کے نپے تلے خیال کے بعد" اس نے بھی بالکل وہی بات کہی جو پہلے سے میرے ذہن میں موجود تھی اور جیسی رہتی تھی لیکن میرے پاس اس کا کوئی جواز نہیں تھا۔

اس کا کہنا تھا کہ باہمی روابط اور بقائے باہمی کے سلسلے میں سیاسی جماعتوں اور جرائم پیشہ تنظیموں میں حیرت ناک حد تک روایات کی مماثلت پائی جاتی تھی۔ پُرجوش عوامی تقریروں اور اخباری بیانات میں ایک دوسرے کو غدار، سازشی اور بددیانت قرار دینے والے سیاست داں جب بھی ایک دوسرے کے سامنے آتے ہیں تو انتہائی گرم جوشی، خلوص اور خوش خلقی کے ساتھ ایک دوسرے سے ملتے ہیں جب کہ ان کے بیانات اور تقریروں سے ان کے کارکن اپنے حریفوں کے خلاف اس قدر مشتعل رہتے ہیں کہ ایک دوسرے کے سامنے آنے کی صورت میں تشدد اور مار دھاڑ کی نوبت تک آجاتی ہے۔ اسی طرح شی اور سانبا کے بڑوں کی باہمی رواداری قابلِ رشک تھی لیکن نچلی سطح پر ان کے کارندے ایک دوسرے کے لہو کے پیاسے تھے۔ وہ ایک دوسرے کو زک پہنچانے کا کوئی موقع جانے نہیں دیتے تھے۔

سیٹھ حبیب جیوانی سے سیر حاصل گفتگو کرنے کے بعد میں اگلے دن ملاقات کا وعدہ کر کے وہاں سے اٹھ گیا۔ میں اس وقت تک نیزو نانن کے مستقبل کے بارے میں ایک منصوبہ بنا چکا تھا۔

کچھ دیر تک شہر کی سڑکوں پر بے مقصد ڈرائیونگ کرنے کے بعد میں دوبارہ ایس ٹی ایف کے اسٹیشن فور کی طرف ہولیا جہاں اول خان سے تازہ ترین خبریں مل سکتی تھیں۔

اسٹیشن فور پر خلافِ توقع ویرانی سی پھیلی ہوئی تھی۔ مجھے پہچاننے والے لوگوں نے بتایا کہ اول خان اپنی نفری کے ساتھ کافی دیر سے کسی مہم پر نکلا ہوا تھا۔ میں وہاں رکنے یا واپس لوٹنے کے بارے میں تذبذب میں مبتلا تھا کہ تین گاڑیوں میں اول خان اور اس کا عملہ واپس آپہنچا۔ وہ سب ہی اپنے چہروں کے تاثرات سے بہت خوش اور پُرجوش نظر آرہے تھے جیسے کوئی اہم معرکہ سر کر کے لوٹے ہوں۔

اول خان اپنی جیپ سے اتر کر مجھے اپنے ساتھ ہی دفتر کی طرف لیتا چلا گیا۔

"آج ایک اور کامیابی حاصل ہوئی ہے۔" اس نے دفتر میں پہنچ کر رومال سے اپنا پسینہ خشک کرتے ہوئے کہا۔ "آج ایک بھارتی ڈپلومیٹ کو ایک نیم سرکاری ملازم سے خفیہ دستاویزات کی تحویل وصول کرتے ہوئے رنگے ہاتھوں پکڑا گیا ہے اور اس نے اقبالِ جرم بھی کرلیا ہے۔"

"لیکن تمہارے ساتھ کوئی قیدی تو نہیں تھا!" میں نے خوش گوار حیرت کے ساتھ کہا۔

"ہماری مدد سے سی آئی اے کے عملے نے کارروائی کی تھی۔ ہری چند ان ہی لوگوں کی تحویل میں ہے۔"

"ایسے معاملات میں اقبالِ جرم کی شاید ہی کوئی اہمیت ہوتی ہو۔ بعد میں کہہ دیا جاتا ہے کہ تشدد کر کے زبردستی اقبالِ جرم کرایا گیا تھا۔ زیادہ سے زیادہ اسے ملک سے نکال دیا جائے گا۔"

"یہ سب ہمارا دردِ سر نہیں ہے۔ ہم نے اپنا فرض پوری خوش اسلوبی سے ادا کردیا ہے۔" وہ لمحہ بھر کے لیے خاموش ہوا پھر چونک کر بولا۔ "آن مرتضیٰ سے بھی ہماری گلو خلاصی ہوگئی ہے۔ اسے جو بکنا تھا، انٹیروگیشن میں رکھنے کی ضرورت کی وجہ سے میڈیکل یونٹ میں منتقل کردیا گیا ہے۔ مناسب وقت آنے پر اسے ربڑی سے بنگلہ دیش روانہ کردیا جائے گا۔ اس عورت نے بھی ہماری زندگی عذاب بنائی ہوئی تھی۔"

"یہ بہت اچھی بات ہے کہ آج تم خوش خبریاں سنا رہے ہو۔ وہ ظفر والے معاملے کا کیا رہا؟"

"میں نے کمانڈنگ آفیسر سے بات کی تو مجھے یہ جان کر خوشی ہوئی کہ اس نے میرے شبہات پر کان نہ دھرنے کے باوجود میرے پہلے فون کے بعد ظفر کے خون اور بال کے تجزیے کے احکام جاری کردیے تھے کیونکہ اس کی میڈیکل ہسٹری فائل ری اوپن کرائے بغیر یہ کام کرایا جاسکتا تھا۔ کل تک اس کا نتیجہ آجانا چاہیے۔"

"تمہیں نتائج کے بارے میں آگاہ کیا جائے گا؟" میں نے تجسس بھرے لہجے میں سوال کیا۔

"ضروری نہیں ہے۔ میرا دریافت کرنا معیوب ہوگا۔ سی او کا موڈ ہوا تو وہ خود ہی مجھے فون کرے گا۔"

"ظفر کا معاملہ بہت اہم ہے اور تمہیں اس پر پوری توجہ مرکوز رکھنی ہوگی۔ ورنہ تم نے لیبیا کے بارے میں جو کچھ بتایا ہے وہ بہت حیران کن بلکہ تشویشناک ہے۔ یہ باتیں پہلے ہی ہمارے علم میں آگئی ہوتیں تو شاید ہم ظفر کے بارے میں ابھی تک کسی نتیجے پر پہنچ چکے ہوتے۔"

"ٹیلی فون پر تم نے بہت سرسری گفتگو کی تھی۔ میں پوری تفصیل جاننا چاہتا ہوں۔ خاص طور پر ظفر کے ہم شکل والی بات تو میرے ذہن میں سما ہی نہیں سکی تھی۔ اس معاملے میں میرا ذہن بری طرح الجھ کر رہ گیا ہے۔"

"ظفر کو لیبیا میں صرف اسی وجہ سے ان لوگوں کی نظروں میں آیا کہ وہ کرنل جیمس جونز کے ایک اہم ترین مہرے کا ہم شکل تھا اور میرے لیے یہی اطلاع پریشانی کا سبب بنی تھی!" اس تمہید کے ساتھ میں نے کرنل جیمی جونز کے گروہ کی کہانی چھیڑی اور اول خان ہمہ تن گوش ہوگیا۔

وہ خاصی طویل کہانی تھی۔ جس کی کچھ کڑیوں کو یکجا کرنے میں اول خان کے اکا دکا سوالات نے بھی مدد دی لیکن جب میں نے کہانی کے اختتام پر اپنا شبہ ظاہر کیا تو اول خان نے بھی اسے قبول کرنے سے انکار کردیا۔

"شکل و شباہت میں کتنی بھی یکسانیت ہو ظفر اور البرٹو بلیبا کا تعلق دو مختلف نسلوں سے ہے۔ اس تضاد کو چھپانا مشکل ہی نہیں ناممکن ہے۔ تم ظفر کے ساتھ کافی وقت گزار چکے ہو۔ وہ کس

اہل زبان کی طرح اردو بولتا ہے۔ اس کے کسی بھی مخرج یا تلفظ سے اجنبیت کا اظہار نہیں ہوتا۔ تری محنت کر کے زبان سیکھ سکتا ہے لیکن لب و لہجے پر قادر ہونے کے لیے ایک عمر درکار ہوتی ہے۔ یہ بات دل کو نہیں لگی۔"

"لیکن میری چھٹی حس مجھے اسی خطرے سے خبردار کر رہی ہے۔ میں یہ نہیں مان سکتا کہ کوئی محب وطن پاکستانی بلیک میلنگ کا شکار ہو سکتا ہے کہ وہ یہودیوں کے عالمی مفادات کے لیے اپنے وطن سے غداری کرتے ہوئے کسی سازش میں شریک ہو جائے۔"

"ضروری نہیں کہ ظفر تو کرنل جیمس جونز کے اصل عزائم سے واقف ہو۔ وہ بے خبری میں بھی اس کا آلۂ کار بن سکتا ہے۔ کوئی رائے قائم کرنے سے پہلے ہمیں ہر پہلو پر اچھی طرح غور کر لینا چاہیے۔" وہ اپنی ہی بات پر اڑا ہوا تھا۔

"بے خبری والی بات میں نہیں مانتا۔" میں نے تلخی کے ساتھ کہا۔ "انہوں نے اسے کٹریوں سے کھیلنے کے لیے نہیں بھیجا ہوگا۔ اسے یقینی طور پر کچھ مخصوص اہداف دیے گئے ہوں گے۔ ان اہداف سے کرنل جیمس جونز کے مذموم عزائم کی عکاسی ضرور ہوتی ہوگی۔ وہ جو کچھ کر رہا ہے اس کے تباہ کن نتائج سے پوری طرح باخبر ہوگا۔"

"ابھی تک ہمارے سامنے کوئی شہادت نہیں آئی۔" اول خان ایک گہرا سانس لے کر بولا۔ "ظفر پر ہمیں صرف شبہ ہی شبہ ہے بلکہ یہ بھی ہمارے نہیں، صرف میرے شبہات تھے۔ تمہارا ذہن اس کی طرف سے بالکل صاف تھا۔ میں نے کرنل جیمس جونز کا حوالہ دے کر ظفر کو مشکوک قرار دیا تھا اور تم میری دی ہوئی لائن کو لے کر آگے چل پڑے۔ یہ بھی تو ہو سکتا ہے کہ میں نے اپنی زبان کھولنے میں جلد بازی سے کام لیا ہو۔ ظفر کے دل میں کوئی کھوٹ نہ ہو اور وہ کرنل جیمس جونز سے باقاعدہ قطع تعلق کر کے پوری نیک نیتی کے ساتھ یہاں آیا ہو۔"

"یہ تمہاری ذہنی قلابازیاں ہیں۔" میں نے اکتاتے ہوئے انداز میں کہا۔ "کرنل جیمس جونز نے اس کے معاملے میں اپنی روایات سے کیوں انحراف کیا؟ اسے زندہ کیوں چھوڑا؟"

"اس بارے میں دراکا فراہم کیا ہوا جواز تم مجھے سنا ہی چکے ہو۔ البرٹو کی موت کے بعد بوگوٹا میں ظفر کی کیا افادیت باقی رہ گئی ہوگی؟ ہو سکتا ہے کہ کرنل نے اسی بنا پر اسے کولمبیا چھوڑنے کی اجازت دے دی ہو۔"

"اب تم بلاوجہ ظفر یا وہ جو کوئی بھی ہے، اس کی حمایت کر رہے ہو اور یہ یقیناً مجھے برا لگ رہا ہے۔ نہیں ہے..."

اس نے میری بات کاٹ دی اور بے چینی کے ساتھ ٹہلتے ہوئے بولا "میں اس کی حمایت نہیں کر رہا۔ میں تمہیں صرف یہ بتانا چاہ رہا ہوں کہ میں اسے البرٹو ریلیا تسلیم کرنے پر آمادہ نہیں ہوں۔ اس کی نیک نیتی یا غداری ایک الگ سوال ہے لیکن وہ ظفر ہی ہے۔ البرٹو کسی طرح نہیں ہو سکتا۔"

"وقت آنے پر یہ بھی سامنے آ جائے گا۔" اس کا مدعا سمجھتے ہوئے میں نے نرمی اختیار کر لی۔ "میں تو سمجھ رہا تھا کہ اب تم اپنے مؤقف سے ہی دست بردار ہونے کی کوشش کر رہے ہو۔"

"اس میں زیادہ وقت نہیں لگے گا۔ اس کے فنگر پرنٹس کی رپورٹ آنے پر یہ بات بالکل صاف ہو جائے گی کہ وہ کون ہے۔ مجھے ننانوے فیصد یقین ہے کہ وہ ظفر ہی ثابت ہوگا۔"

میں ہنس پڑا۔ "اور میرے نزدیک یہ امکان قطعی نفی ہے۔"

اول خان نے کوئی جوابی تبصرہ نہیں کیا اور وہ بحث وہیں دم توڑ گئی۔

غلام رسول کے نام اور کمانڈر کے کردار سے اول خان بخوبی واقف تھا کیونکہ ایاسین کے ذریعے کی جانے والی رہائی کی کارروائی کے کافی دنوں بعد تک وہی اشتیاق فور کا کمان دار رہا تھا اور غلام رسول کی گرفتاری میں اس نے نمایاں کردار ادا کیا تھا لیکن جب مافیا والوں نے غلام رسول کو قیدیوں کو لے جانے والی گاڑی پر حملہ کر کے اپنی تحویل میں لیا تو اشتیاق والے چکر میں اول خان کا تبادلہ ہو چکا تھا۔ جب میں نے وہ ذکر چھیڑا تو اول خان پوری طرح باخبر تھا کہ میں نے غلام رسول کی لاش بھارتی ایجنٹوں کی تحویل میں جانے سے کس طرح روکی تھی۔ اسے اس معاملے میں مافیا کے کردار کا علم نہیں تھا لیکن وہ یہ جانتا تھا کہ میں نے ظفر کے ساتھ مل کر مقامی غنڈوں پر بھی اس وقت یلغار کر دی تھی جب وہ سہراب گوٹھ سے آگے ایک ویرانے میں غلام رسول کو بھارتی ایجنٹوں کے حوالے کر رہے تھے۔

"تمہیں اس وقت غلام رسول کیسے یاد آ گیا؟" وہ ساری باتیں ہونے کے بعد اس نے اچانک سوال کیا۔

"بظاہر مسکین، نیک نام اور محب وطن بننے والے ایسے عیار کار مجرم کو کون بھول سکتا ہے۔"

"لیکن میں آج بھی حیران ہوں کہ انہیں جیل کی پولیس سے چھڑانے والے بدمعاشوں تک تمہاری رسائی کیسے ہو گئی؟"

"تم بھول رہے ہو کہ کسی زمانے میں میں خود بھی نامی گرامی بدمعاش اور ٹی کا ایک اہم کردار رہ چکا ہوں۔ بہت سے وضع دار مجرم اور بدمعاش آج بھی میرا احترام کرتے ہیں۔ یہ اور بات ہے کہ غلام رسول کو لے جانے والے بعد میں مقامی مافیا کے ارکان ثابت ہوئے تھے۔"

"مافیا!" اس نے حیرت سے دہرایا۔ "یہ تم اصطلاحاً کہہ رہے ہو یا یہاں مافیا کی واقعی کوئی شاخ قائم ہے؟"

"وہ ایک مدت سے یہاں کام کر رہے ہیں لیکن میری نظروں میں اب آئے ہیں۔ ان کے کام کا دائرہ ہیروئن کی خریداری اور پھر اسمگلنگ تک محدود تھا لیکن اب وہ بدنام سیاست دانوں کی پشت پناہی کرنے کا ارادہ بھی رکھتے ہیں تاکہ یہاں مضبوطی کے

ساتھ اپنے پنجے گاڑ سکیں۔"

"سمجھ میں نہیں آتا کہ دنیا بھر کے جرائم پیشہ گروہوں کے لیے پاکستان میں کون سی کشش پیدا ہو گئی ہے کہ وہ سب ہی کھنچ کر ادھر آنے لگے ہیں؟ آج وہ ہیروئن تک محدود ہیں، کل زندگی کے ہر شعبے میں آجائیں گے۔"

"تم چاہو تو کل ہی ان کی گردن توڑ سکتے ہو۔ میں نے ان کے خلاف خاصا مواد جمع کر لیا ہے۔"

"میرے چاہنے کی بات کر رہے ہو! ابھی مواد فراہم کرو، میں آج ہی کارروائی کرانے کی کوشش کرتا ہوں۔" اس نے تیزی کے ساتھ کہا۔ "آستین کے سانپوں کو ایک لمحے کی مہلت بھی نہیں رہنی چاہیے۔"

"اتنی تیزی کی ضرورت نہیں۔ آج شاید بھرپور کامیابی نہ ہو سکے۔ کل رات ریڈ کی جائے تو گروہ کے بیشتر اراکین ہیروئن سمیت رنگے ہاتھوں پکڑے جاسکیں گے۔" اول خان سے رفت حاصل کرتے ہوئے میں اپنی مدافعت کی راہ تلاش کر رہا تھا۔ حبیب جیوانی اسی رات اپنے بڑوں سے بات کر کے میری پوزیشن صاف کرنے والا تھا۔ وہ کوشش کامیاب ثابت ہوتی تو پھر کسی بھی وقت ٹریڈ لائن پر دھاوا بولا جا سکتا تھا۔

میں نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا "میرا خیال ہے کہ تم کل رات کے لیے تیاری رکھو۔ میری طرف سے گرین سگنل ملنے کے بعد کارروائی کا آغاز کرا دینا۔ اصل عمارت بلکہ عمارت کے زیریں حصے سے نکاسی کے لیے ایک طویل 'زیرِ زمین راستہ' بھی ہے جس کے آخری سرے کی ناکہ بندی بھی ضروری ہو گی تاکہ مجرم اس راستے سے فرار ہونے میں کامیاب نہ ہو سکیں۔ ان سب کا بیک وقت گرفتار ہونا ضروری ہے۔"

"ان کا اڈا شہر کے کس علاقے میں ہے؟" اول خان نے گہری دلچسپی کے ساتھ پوچھا۔

"بوتھن مارکیٹ سے آگے 'شہر کے سب سے بڑے اور مصروف ترین کاروباری مرکز میں' ایک کثیر المنزلہ عمارت کی نچلی منزل اور تہ خانے پر ان لوگوں کا تصرف ہے۔ ٹریڈ لائن کے نام سے چلنے والا 'وہ کاروباری ادارہ آڑ کے لیے درآمدی کام کرتا ہے۔ ان کی اصل مصروفیت کچھ اور ہے۔ تہ خانے کے ایک دفتر سے نکلنے والی ایک سرنگ 'تھوڑی دور چل کر' ٹیلی فون کیبلز ڈیو کی ایک ٹنل سے ملتی ہے۔ اس سے نکاسی کے لیے نیو چالی کے قریب واقع کوڑے دان سے ملحق ایک مین ہول استعمال کیا جاتا ہے جہاں تمہارے آدمیوں کا موجود رہنا ضروری ہو گا۔"

"اس کارروائی کے لیے ہمیں پولیس کو اپنے ساتھ لینا ہو گا۔ عام نوعیت کے جرائم کے سدباب میں ہم منظرِ عام پر آنے کے بجائے 'پس پشت' رہنا پسند کرتے ہیں تاکہ ایس پی اے ایف کا نام صیغۂ راز میں رہے۔"

"پولیس کے محکمے میں کالی بھیڑیں بھی ہیں۔ اگر ان میں سے کسی نے مخبری کر دی تو کھیل بگڑ جائے گا۔"

"تم فکر نہ کرو۔ ہم اس امکان کے سدباب کے لیے انہیں آخر تک اندھیرے میں رکھتے ہیں۔ موقع پر پہنچنے سے پہلے انہیں علم نہیں ہو پاتا کہ کارروائی کس کے خلاف ہونی ہے۔ اتنی احتیاط کے بعد کوئی کالی بھیڑ چاہے بھی تو کوئی مخبری نہیں کر سکتی۔ میرے لیے یہ کوئی نیا کام نہیں ہو گا۔"

"بس یہ خیال رکھنا کہ ٹریڈ لائن کے دفتر میں کام کرنے والا عملہ 'جو صبح نو بجے سے پانچ بجے تک وہاں ملازمت کرتا ہے' ان دھندوں میں سرے سے ملوث نہیں ہے۔ ایسا نہ ہو کہ تفتیش کے بہانے پولیس والے ان کو تنگ کرنا شروع کر دیں۔ البتہ چوکیدار پوری طرح مجرمانہ سرگرمیوں میں شریک رہتا ہے۔"

"کوئی غیر متعلق شخص پکڑ بھی لیا گیا تو تمہاری سفارش پر اسے رہا کر دیا جائے گا لیکن یہ بتاؤ کہ اس دھندے کی پشت پر کون کارفرما ہے؟ ہمارے چھاپے کے وقت وہ کہاں ہو گا؟"

"اس کا نام حبیب جیوانی ہے۔" میں نے دھیمے لہجے میں کہا۔ "لیکن تمہیں کہیں بھی اس کا کوئی سراغ نہیں مل سکے گا۔ ٹریڈ لائن کے مالک کے طور پر تمہیں ریکارڈ میں ایک فرضی نام ملے گا جس کا سرے سے وجود ہی نہیں ہے لیکن یہ کام میرے ذمے رہے گا۔ حبیب جیوانی کو میں اپنے طور پر گھیروں گا اور زندہ یا مردہ حالت میں تمہارے سامنے پیش کر دوں گا۔"

اول خان معنی خیز انداز میں مسکرایا "اس کا مطلب ہے کہ تم ہمارے ساتھ شرکت نہیں کرو گے۔ معلوم ہوتا ہے کہ حبیب جیوانی کے ساتھ تمہارا کوئی پرانا حساب چل رہا ہے۔"

"میری اس سے کوئی ذاتی پرخاش نہیں ہے۔ بات صرف اتنی سی ہے کہ وہ لومڑی کی طرح چالاک اور چیتے کی طرح پھرتیلا ہے۔ بھیڑ بھاڑ کی وجہ سے وہ فرار ہونے میں کامیاب ہو گیا تو اس کو دوبارہ تلاش کرنا ناممکن ثابت ہو گا۔ وہ لاکھوں کی بھیڑ میں غائب ہو کر کسی نہ کسی طرح ملک سے فرار ہو جائے گا۔"

"حبیب جیوانی!" اول خان چونک کر بڑبڑایا پھر چند ثانیوں بعد اپنے ذہن پر زور دیتے ہوئے بولا "یہ وہی صنعت کار تو نہیں جس کا فائیو اسٹار ہوٹل کا منصوبہ ابھی تک ادھورا پڑا ہوا ہے۔"

"تمہاری یادداشت قابلِ رشک ہے۔" میں نے اثبات میں سر ہلاتے ہوئے اقرار کیا۔

"سنا تھا کہ وہ اپنے ہوٹل کی تکمیل کے لیے پیسہ کمانے کے لالچ میں ہیروئن لے کر جرمنی گیا تھا مگر پکڑا گیا۔ پھر اسے سزا ہو گئی تھی اور وہ شاید وہیں مر بھی گیا تھا۔" اول خان کی یادداشت تازہ ہو رہی تھی۔

"مافیا والوں نے جیل کے حکام کی مٹھیاں گرم کر کے اسے نکال لیا تھا۔ سزا پوری کرنے کے لیے اس کی جگہ ایک غریب

پاکستانی کو جیل میں ڈال دیا گیا تھا۔ حبیب جیوانی کے نام سے اخبارات میں اسی بدنصیب پاکستانی کی موت کی خبر شائع ہوئی تھی۔"

"دلچسپ اور حیرت انگیز!" وہ بڑبڑایا "ذرا تفصیل سے تو بتاؤ کہ یہ کیسے ہوا تھا؟"

"حبیب جیوانی کو قید تنہائی کی سزا دی گئی تھی اس لیے بہت تھوڑے لوگ اس کی شکل و صورت سے واقف نہیں تھے اس کی جگہ جو شخص اندر پہنچایا گیا تھا وہ قد و قامت اور جسمانی ساخت کے اعتبار سے اسی سے مماثل تھا۔ شاید خدوخال بھی کچھ ملتے جلتے ہوں۔ اس سودے کے عوض اس غریب قیدی کے عسرت زدہ گھرانے کو ہر مہینے ایک بھاری رقم دیا جاتا تھا۔ اس نے اپنے گھر والوں کی خوشحالی کے لیے دیار غیر کی وہ اسیری قبول کی تھی اور اسی حالت میں مرگیا۔ مافیا والوں نے حبیب جیوانی کو چوری چھپے پاکستان پہنچادیا اور اس نے یہاں روپوش ہوکر مافیا کی داغ بیل ڈال دی جو اب جان پکڑتی جارہی ہے۔"

"اس کا ہوٹل تو اب بھی ادھورا ہی ہے اور شاید مدھ بندی کے متعدد واقعات سے منسلک کردیا گیا ہے۔"

"مجھے یہ علم نہیں مگر میں یہ ضرور جانتا ہوں کہ وہ چاہے تو اب کالے دھن سے اس جیسے کئی ہوٹل کھڑے کرسکتا ہے لیکن مشکل یہ ہے کہ وہ اپنے اصل نام سے سامنے نہیں آسکتا۔ جرمن حکام نے اپنے ریکارڈ میں اسے مردہ قرار دے رکھا ہے۔ مردہ زندہ ہوا تو جرمنی میں اس کی فائل دوبارہ کھل جائے گی اور جرمنی کی حکومت تحویل مجرمین کے معاہدے کے تحت اس کی واپسی کی دعوے دار بن جائے گی۔"

اول خان نہایت غور سے میری طرف دیکھ رہا تھا۔ میں خاموش ہوا تو وہ گمبھیر لہجے میں بولا "کبھی کبھی تمہاری باتوں سے مجھے خوف آنے لگتا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ مافیا اور شی کے ماسٹر مائنڈ تم ہی ہو جو ہر بات کی اتنی تفصیلی خبر رکھتے ہو۔ یہ سب باتیں تمہیں کہاں سے معلوم ہوجاتی ہیں؟"

"میں اپنے حریفوں پر دور دور سے غلیلیں نہیں چلاتا۔ یہ یاد رکھتا ہوں کہ موت بس ایک ہی بار آتی ہے اور وہ بھی اپنے مقررہ وقت پر آئے گی۔ یہ سوچ کر میں سر سے کفن باندھ کر ان کی صفوں میں گھس جاتا ہوں اور پھر کامیابی ہوہی جاتی ہے۔ ہوسکتا ہے کہ دہلیاست گرفتار ہونے والے کچھ لوگ بھی میرا نام لیں لیکن ریکارڈ پر اس کا تذکرہ نہیں آنا چاہیے۔ اپنے طریقہ کار کے تحت مجھے ان سے ساز باز کرنی پڑی تھی۔"

"میں خیال رکھوں گا لیکن میں یہ کہے بغیر نہیں رہ سکتا کہ مہم جوئی کے شوق میں تم بعض اوقات ضرورت سے زیادہ خطرات میں چھلانگ لگانے کے عادی ہوتے جارہے ہو۔ فرزانہ کی بازیابی کے چکر میں منگلا جاکر تم نے بہت بڑا خطرہ مول لیا تھا۔ تمہارے ستارے ہی یار رہے کہ تم وہاں سے زندہ لوٹ آئے۔"

میں نے نرمی سے اس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر مسکراتے ہوئے کہا "بات وہی آجاتی ہے کہ موت اپنے وقت پر اور صرف ایک بار ہی آتی ہے۔ وقت آجاتا ہے تو قوی ہیکل بہت کے بدلے میں اور اسپتال کی محفوظ چارپائی پر بھی موت کے بے رحم پنجے سے نہیں بچ پاتا۔"

"تم جیسے لوگ اب نایاب ہوتے جارہے ہیں۔ موت کے بارے میں اتنے بے پروایانہ انداز میں باتیں کرنا بہت آسان کام ہے لیکن ان پر عمل کرتے ہوئے بڑے بڑوں کے چھکے چھوٹ جاتے ہیں۔" "اب تم میری ٹانگ کھینچنے کے چکر میں پڑ گئے ہو اس لیے مجھے چلنا چاہیے" میں اچانک ہی اٹھ کھڑا ہوا۔

"میں سچ کہہ رہا تھا" وہ بھی میرے ساتھ اٹھ کھڑا ہوا۔ "تمہاری ذہانت اور بے جگری نے مجھے ہمیشہ بہت متاثر کیا ہے۔ کاش تم کسی فوجی ادارے سے باقاعدہ وابستہ ہوتے تو اپنی کارکردگی سے دھوم مچا رہے ہوتے۔"

"میں تو اب ذرا کو آفیشل ٹاسک فورس سے وابستہ سمجھتا ہوں۔ یہ ادارہ فوجی ہے یا نہیں؟ اس بارے میں اس کے ذمے دار ہی کچھ روشنی ڈال سکتے ہیں۔"

اول خان میرے ساتھ باہر آیا تو میرا خیال تھا کہ وہ مجھے رخصت کرنے کا ارادہ رکھتا ہے لیکن وہ میرے ساتھ چل کر اسی وقت ٹریڈ لائن کے دفتر اور سرنگ کے دہانے وغیرہ کا دورہ کرکے جائزہ لینا چاہتا تھا تاکہ اسے اپنی کارروائی کا ذہنی خاکہ تیار کرنے میں آسانی حاصل ہوسکے۔

میں نے اسے اپنی ہی گاڑی میں بٹھایا اور اسٹیشن فورس سے پولٹن مارکیٹ کی طرف روانہ ہوگیا۔

☆☆☆

دریا فلیٹ سے غائب تھی۔ فرزانہ یا سلطان شاہ کو کچھ علم نہیں تھا کہ وہ کب اور کہاں گئی تھی۔ انہوں نے دریا کے بارے میں زیادہ سوچنے کی زحمت بھی نہیں کی تھی۔ مجھے اس کے بارے میں فکرمند دیکھ کر انہوں نے میرا مذاق اڑانا شروع کردیا تھا۔ سلطان شاہ نے تو باقاعدہ مجھے لتاڑنا شروع کردیا کہ دریا ایک عاقل و بالغ اور مکار مجرمہ تھی۔ کوئی دودھ پیتی بچی نہیں تھی جس کے لیے میں فکرمند ہورہا تھا۔

میں خاموشی کے ساتھ ان دونوں کی طعنہ زنی سنتا رہا لیکن میرے ذہن سے دریا کا خیال محو نہیں ہوسکا۔ اسے میری کیٹیگری کی طرف سے بدترین خطرات لاحق تھے کیونکہ وہ کافی دنوں سے دریا کو گھیرنے کے چکر میں لگا ہوا تھا اور اسے بے دست و پا کرکے امریکا بھیجنا چاہتا تھا تاکہ وہاں بھی ایجنسی کے مقاصد اور اہداف سے بے وفائیوں کے الزام میں اس کی گوشمالی کرسکے۔ مجھے ڈر تھا کہ دریا اپنی کامیابی کے نشے میں سرشار ہوکر کہیں اس خطرے کو

فراموش ہی نہ کر بیٹھی ہو۔ اگر وہ ایک مرتبہ پھر ہیری کیمبنجر کے کسی آدمی کی نظر میں آجاتی تو اسے گھیرنے کی مہم دوبارہ زور پکڑ سکتی تھی اور ہم غیر ضروری طور پر اسی مہم جوئی میں الجھ کر رہ جاتے۔

ویرا کی واپسی شام کو سات بجے کے قریب ہوئی۔ اس کے چہرے سے تھکان اور اضمحلال کا اظہار ہو رہا تھا۔ وہ آتے ہی ایک صوفے پر گر گئی۔

"توبی کو تمہاری غیر حاضری سے خلجان ہونے لگا تھا۔ تم اجازت لیے بغیر گھر سے باہر نہ جایا کرو" سلطان شاہ نے اس کے آتے ہی تشنہ زنی شروع کر دی۔

"غنیمت ہے کہ تم بولنے لگے ہو" وہ نرمی سے بولی "میں تو سمجھ رہی تھی کہ تمہاری زبان کو قبض لاحق ہو گیا ہے جو آسانی سے دور نہیں کیا جا سکے گا۔"

"لاحول ولا قوۃ" سلطان شاہ برا سا منہ بنا کر بولا۔ "تم جب بھی بولتی ہو اپنے دماغ کی ساری گندگی اپنی گفتگو میں انڈیل دیتی ہو۔ کبھی غلطی سے ہی شائستہ گفتگو کر لیا کرو!"

"کرتی ہوں" وہ بے پروائی سے بولی "اس کا انحصار اس بات پر ہوتا ہے کہ میرا مخاطب کون اور کس ذہنیت کا مالک ہے۔ چاہو تو غزالہ سے میرے اس بیان کی تصدیق کر سکتے ہو۔"

"لیکن تم کہاں نکل گئی تھیں؟" میں نے ان کی تکرار میں دخل انداز ہوتے ہوئے پوچھا۔

"بے مقصد آوارہ گردی کا ارادہ تھا لیکن پھر امباڈین کو تسلیط کی طرف نکل گئی۔"

"وہاں کی کیا خبریں ہیں؟ شریمان کی جگہ کس کو لایا جا رہا ہے؟"

"شریمان کے جانشین کی تقرری تو دور کی بات ہے، آج وہاں ایک نیا ہنگامہ تھا۔"

"وہ کیا؟" میں نے اول خان سے ملنے والی معلومات کا اظہار کیے بغیر پوچھا۔

"آج تمہارے حکام نے ان کے ایک آدمی کو پکڑ لیا ہے" وہ کسی سرکاری ملازم سے آئی ڈی فائر کے تعمیراتی نقشوں کی نقول لے گیا تھا۔ سب لوگ اسی افراتفری میں الجھے ہوئے تھے۔"

"اگر وہ رنگے ہاتھوں پکڑا گیا ہے تو یہ لوگ دشواریوں میں پڑ جائیں گے۔"

"سفارتی قوانین کی رو سے کچھ بھی نہیں ہو سکے گا۔ ان کے سفارت خانے سے پرزور احتجاج کیا جائے گا اور متعلقہ سفارت کار کو فوری طور پر ملک چھوڑنے کا حکم دے دیا جائے گا۔ جوابی کارروائی کے طور پر وہ لوگ بھی نئی دہلی میں تمہارے سفارت خانے کے کسی ملازم پر الزام لگا کر ملک بدر کر دیں گے۔ جب دو ممالک کے درمیان سرد جنگ چل رہی ہو تو دونوں طرف سے ایسی ہی ہنگامہ آرائیاں دیکھنے میں آتی ہیں۔"

"ان لوگوں کے عزائم کیا ہیں؟" میں نے اس کی طرف دیکھتے ہوئے پوچھا۔

"کھل کر بات کرنے کے لیے فضا سازگار نہیں تھی۔ ویسے وہ چین سے نہیں بیٹھیں گے۔ البتہ ایک تبدیلی ضرور آئی ہے کہ اب ہیری کیمبنجر کے ملک کے ساتھ ان کے تعلقات میں سرد مہری آگئی ہے۔"

"تم نے یہ اندازہ کیسے لگایا؟" میں نے پوچھا۔

"مجھے اپنی سلامتی کی فکر تھی" وہ ہنستے ہوئے بولی "جب میں نے چتی لال سے کہا کہ وہ میرے بارے میں ہیری سے مذاکرہ کرے تو اس نے بتایا کہ ان دنوں دونوں سفارتی ادارے ایک دوسرے سے بدظن ہیں اور آپس میں کسی قسم کی معلومات کا تبادلہ بھی نہیں کر رہے۔"

"یہ مقامی حالات کا شاخسانہ بھی ہو سکتا ہے۔ ضروری نہیں کہ حکومتی سطح پر پالیسی میں تبدیلی آئی ہو۔"

"سب کچھ بھی ہو میرے سر سے بوجھ ٹل گیا ہے۔ چتی لال اب پوری طرح میرا ساتھ دے گا۔"

"مجھے بھی ہیری کیمبنجر کی طرف سے پریشانی تھی۔ وہ اب بھی تمہارے چکر میں ہو گا۔"

"ہوا کرے!" وہ بے پروائی کے ساتھ بولی "میں اس کا کوئی نہ کوئی سدباب کر ہی لوں گی۔"

"پھر بھی احتیاط کرنے میں کوئی حرج نہیں" کوئی بھی فون آئے تو تم ریسیور نہ اٹھانا۔ ہو سکتا ہے کہ دوسری طرف سے تمہاری آواز پہچان لی جائے" اسے وہ مشورہ دیتے ہوئے میرے ذہن میں ہیری کیمبنجر سے زیادہ حبیب جیوانی کا خیال تھا جو اپنے بڑوں سے بات کرنے کے بعد کسی بھی وقت مجھے فون کر سکتا تھا۔

ویرا نے خلاف توقع کوئی بحث کیے بغیر میرا وہ مشورہ تسلیم کر لیا اور وہ بات وہیں ختم ہو گئی۔

ویرا نے غسل خانے کا رخ کیا تو میں نے اسے آگاہ کیا کہ جب تک ہم جا رہے اس فلیٹ میں یکجا رہیں گے، ایک خواب گاہ اس کے تصرف میں رہے گی۔ سلطان شاہ ڈرائنگ روم میں گزارہ کرے گا۔ اسے اس بندوبست سے آگاہ کرنے کا مطلب یہ تھا کہ وہ چاہے تو اسی کمرے میں آرام کر سکتی ہے۔

تخلیہ ہوتے ہی میں نے غزالہ اور سلطان شاہ کو حبیب جیوانی کی متوقع فون کال سے آگاہ کر دیا تاکہ وہ بے خبری کی وجہ سے مذاق ہی مذاق میں میرے لیے کوئی دشواری نہ کھڑی کر دیں۔

لیکن اس بارے میں مجھے زیادہ دیر تک انتظار نہیں کرنا پڑا۔ ویرا کے واپس لوٹنے سے پہلے ہی حبیب جیوانی کی فون کال آ پہنچی جو میں نے ہی وصول کی۔

"معلوم ہوتا ہے کہ تم فون ہی سے لگے بیٹھے تھے" میری آواز سن کر حبیب جیوانی نے تبصرہ کیا۔

میرے لیے یہ بات بہت اہم ہے کہ میرے بڑے میرے بارے میں کیا سوچ رہے ہیں؟"

"میں تمہاری الجھن سمجھ رہا ہوں۔ میں نے بات کی ہے۔ تمہاری کہانی بہت تحمل کے ساتھ سنی گئی ہے اور اس کی معقولیت نے متاثر بھی ڈالا ہے لیکن پھر بھی تمہاری چھٹی ضروری قرار دی جا چکی ہے۔"

"میری چھٹی!" میں نے حیرت سے سوال کیا "مجھے کس کے سامنے پیش ہونا ہوگا؟"

"تمہیں محاذ میں روکنے کی کوشش کی گئی تھی" اس نے بتایا۔ "لیکن اس وقت تک تم وہاں سے نکل چکے تھے۔ ہو سکتا ہے کہ اب تمہیں ملتان کا سفر کرنا پڑے۔ تم سے ملاقات کے خواہش مند وہاں کے یکجا ہونے ہی مجھے اطلاع دے دی جائے گی۔ اب اس پر عائد الزام والا معاملہ ملتوی ہی سمجھو۔"

"اس کا مطلب ہے میری ذات اب بھی شبہات کی دھند میں لپٹی ہوئی ہے؟"

"یہ نہیں کہا جا سکتا۔ میں نے تمہاری صفائی میں اپنا پورا زور صرف کر دیا تھا" اس نے کہا "یہ بھی ہو سکتا ہے کہ تم پر شبہ نہ ہو بلکہ وہ لوگ تمہاری گواہی کے ذریعے اصل مجرم تک پہنچنا چاہتے ہوں۔"

"لیکن میں تو جائے واردات پر موجود رہتے ہوئے بھی کچھ نہیں کر سکا تھا پھر وہ میرے بیان کے سہارے قاتل تک کس طرح پہنچیں گے؟" میں نے الجھن آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"یہ میرا قیاس ہے۔ وہ لوگ کیا سوچ رہے ہیں؟ یہ وہی جانتے ہیں۔"

"ٹھیک ہے۔ میں شہر ہی میں موجود رہ کر تمہارے اگلے پیغام کا انتظار کروں گا۔"

دوسری طرف سے او کے کہہ کر فون کا سلسلہ منقطع کر دیا گیا۔ میں نے ریسیور رکھ کر اضطراری طور پر سگریٹ سلگائی۔

مجھے حبیب جیوانی سے جو کام لینا تھا وہ پورا ہو چکا تھا۔ میرا خیال تھا کہ وہ مافیا کے بڑوں کے سامنے میری پوزیشن صاف کرنے میں کامیاب ہو جائے گا۔ اس نے میری درخواست کے مطابق فون کیا تھا لیکن اس کال کے نتائج غیر یقینی تھے۔ وہ اس سے زیادہ کچھ نہیں کر سکتا تھا۔

حبیب جیوانی کا کام ختم ہو چکا تھا اس لیے میں نے فوراً ہی اس کے خلاف کارروائی شروع کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ میں پہلے ہوئے نقصان کو جلد از جلد ختم کرنا چاہتا تھا تاکہ ذہنی سکون اور یکسوئی کے ساتھ مستقبل کے بارے میں کوئی منصوبہ بندی کر سکوں اور مافیا سے کنارہ کشی اختیار کر سکوں۔

پرل مان ٹریڈ لائن اور اس کی آڑ میں چلنے والی مافیا کو تباہ کرنے کے لیے ادھار کھائے بیٹھا تھا۔ اس کے بس میں ہوتا تو وہ اسی وقت وہاں دھاوا بول دیتا لیکن دشواری یہ تھی کہ اس چھاپے کے لیے اسے مقامی پولیس حکام کو بھی اپنے ساتھ لے کر چلنا تھا اور وہ کام اگلے دن ہی ہو سکتا تھا۔

"میں صبح دس بجے تک تمام تیاریاں مکمل کر لوں گا۔ زیادہ سے زیادہ بارہ بجے تک ہم اپنا آپریشن شروع کرنے کی پوزیشن میں آ چکے ہوں گے" اس نے پُرجوش لہجے میں کہا۔

"تم میرے ساتھ اس کاروباری اور تجارتی علاقے کا جائزہ لے چکے ہو" میں نے نرمی سے کہا "صبح ہوتے ہی وہاں لاکھوں افراد اور ہزاروں گاڑیوں کی ریل پیل شروع ہو جاتی ہے۔ اس قدر ہجوم میں کوئی بڑی کارروائی بہت سی مشکلات پیدا کرے گی۔ تماشائیوں کے ٹھٹ کے ٹھٹ لگ جائیں گے۔ دوسری طرف سے مزاحمت کی گئی تو فائرنگ کے تبادلے میں متعدد بے گناہوں کی جانوں کے زیاں کا خطرہ بھی رہے گا۔"

"مختصراً بتاؤ کہ تم کیا کہنا چاہتے ہو؟" اس نے میری بات کاٹ دی۔ اس کی آواز میں جھلکتا ہوا جوش و خروش ماند پڑ چکا تھا۔

"رات کے آٹھ نو بجے تک اس علاقے کے تمام دفاتر اور تجارتی ادارے بند ہو جاتے ہیں اور وہاں سناٹا پھیل جاتا ہے۔ اس کے بعد تم نہایت اطمینان کے ساتھ اس عمارت کو اپنے گھیرے میں لے سکتے ہو۔"

"بات چوبیس گھنٹوں کے لیے ٹل جائے گی" اس کی آواز مضمحل ہو گئی۔

"مجبوری ہے۔ دوسری اہم بات یہ ہے کہ ٹریڈ لائن میں دفتری کام سرانجام دینے والا عملہ بالکل بے گناہ ہے۔ دن میں وہ سب بھی دفتر میں ہوں گے۔ مجرم انہیں یرغمال بنا سکتے ہیں۔ رات کو اس عمارت میں صرف وہی لوگ ہوتے ہیں جو ریکٹ چلا رہے ہیں۔ ان کے ساتھ آنکھیں بند کر کے من مانا سلوک کیا جا سکتا ہے۔"

"ٹھیک ہے!" اس نے ہتھیار ڈال دیے "پھر کل رات دس بجے کی تیاریاں شروع کرا دیتا ہوں۔"

"میں بھی اسی وقت اپنے شکار پر ہاتھ ڈالوں گا.... اور ہاں، ظفر کے بارے میں کوئی خیر خبر؟"

"ابھی تک خاموشی ہے۔ مجھے سی او کے فون کا انتظار کرنا ہوگا" اس کی آواز ابھری۔

میں نے مزید چند فقروں کے تبادلے کے بعد فون بند کر دیا۔

اگلے دن دوپہر کے قریب اپنے کچھ پرانے دوستوں سے ملنے چلی گئی۔ ان حلقوں میں وہ ایک اسکالر کے طور پر پہچانی جاتی تھی۔ میدان صاف ہو جانے پر میں نے غزالہ کو مافیا کے بارے میں اپنے منصوبے سے آگاہ کیا تو وہ چونک گئی۔

"تمہیں حبیب جیوانی کو چھیڑنے کی کیا ضرورت ہے؟ اس سے بھی اول خان ہی نمٹ لے گا۔"

"سب کچھ اول خان ہی کرے گا تو میں کیا کروں گا؟" میں نے

حیرت سے سوال کیا۔

"ضروری نہیں کہ تم ہر وقت کچھ نہ کچھ کرتے ہی رہو۔ وہ انا پیف ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ تمہیں دھوکا دے کر نکلنے میں کامیاب ہو جائے۔ تم اپنے لیے غیر ضروری طور پر خطرہ مول لے رہے ہو۔"

"وہ میرے پھندے سے نکل ہی نہیں سکتا۔ اسے مجھ پر پورا اعتماد ہے۔ اسے تو اس وقت ہوش آئے گا جب میری ہم گن کی نال اس کی کھوپڑی سے لگ چکی ہو گی" میں نے اس کی پریشانی سے لطف اندوز ہوتے ہوئے کہا۔

"کسی دن تمہاری یہی حد سے بڑھی ہوئی خود اعتمادی تمہیں لے ڈوبے گی۔"

"مافیا کو ایک ہی وقت میں جڑ سے اکھاڑ پھینکنا بچوں کا کھیل نہیں ہے۔ یہ بہت اہم آپریشن ہو گا۔ میں نے اس میں بھرپور طریقے سے اپنا حصہ ادا نہ کیا تو مجھے زندگی بھر اس کا قلق رہے گا۔"

"تم جو چاہو کرتے پھرو۔ میں اب تمہیں نہیں روکوں گی۔" غزالہ نے منہ پھلا لیا۔

میں اس کو منانے کے لیے اس کی خوشامدیں کرنے لگا۔ سلطان شاہ دور بیٹھا زیر لب مسکرا رہا تھا۔

غزالہ کو منانے کے بعد وقت گزاری کے لیے ہم کارڈز لے بیٹھے۔ تاش کھیلتے ہوئے سلطان شاہ نے نہ جانے کیسے غزالہ کے مرحوم والدین کا ذکر چھیڑ دیا اور غزالہ اداس ہو گئی۔

غزالہ کے لیے اس دنیا میں کوئی نہیں تھا۔ ماں باپ اور اکلوتا بھائی، تینوں ہی یکے بعد دیگرے خالقِ حقیقی سے جا ملے تھے اور بظاہر دنیا میں وہ اکیلی رہ گئی تھی۔ مجھے اس کے والدین کے خاندانی پس منظر اور خانگی حالات کا بخوبی علم تھا۔ اس کی ماں 'شمع' کا تعلق اس بازار سے تھا جہاں گھنگھروؤں کی جھنکار اور طبلے کی تھاپ پر تماشائیوں کو مرغِ بسمل کی طرح تڑپا تڑپا کر ان کی جیبیں خالی کرائی جاتی ہیں لیکن شمع نے اس بازار میں بھی اپنے وقار کو ہاتھ سے نہیں جانے دیا تھا اور یہی وجہ تھی کہ کرنل نواز زیدی کو شمع سے والہانہ عشق ہو گیا تھا۔

ان دونوں نے اپنی اکلوتی بیٹی کو اس کہانی سے لاعلم نہیں رکھا تھا۔ شمع تو خیر اپنے پورے خاندان کو اسی بازار میں چھوڑ آئی تھی لیکن اس سے شادی کے جرم میں کرنل نواز زیدی کے خاندان نے اسے بالکل چھوڑ دیا تھا اور یوں وہ میاں بیوی ہی ایک دوسرے کے ہمدرد و غمگسار رہ گئے تھے۔

بات آگے بڑھی تو غزالہ نے بتایا کہ اس کے ددھیال کا خاندان خاصا بڑا تھا۔ وہ ان میں سے کسی سے بھی نہیں ملی تھی لیکن اس نے اپنے مرحوم باپ کی زبان سے اپنے ددھیالی رشتے داروں کے بارے میں بہت کچھ سن رکھا تھا جو بچپن اور لڑکپن کی یادوں کے ساتھ اس کے ذہن میں محفوظ تھا۔

"اگر ان میں سے کچھ لوگ کراچی میں ہیں تو ان سے [illegible] جا سکتا ہے" رشتے داروں کا ذکر آنے پر سلطان شاہ [illegible] ہم دونوں نے شمع کے ماضی کے بارے میں کچھ نہیں بتایا [illegible] وہ خود غزالہ کی عزت کا بھی معاملہ تھا۔ اسے بس اتنا معلوم [illegible] اپنی پسند کی شادی کرنے کی وجہ سے پورے خاندان نے [illegible] نواز زیدی سے قطع تعلق کر لیا تھا اور ان دونوں نے بھی [illegible] انا کو پسِ پشت ڈال کر مصالحت کرنے کی کوئی کوشش نہیں کی تھی۔

"لیکن کیوں؟" غزالہ نے پریشان ہو کر سوال کیا "ہم [illegible] تلاش کیا جائے؟"

"اپنوں سے ملنے کی آرزو ہر ایک کو ہوتی ہے" [illegible] لہجے میں کہا "کبھی کبھی تمہارے دل میں بھی ہوک سی اٹھتی [illegible] دوسروں کی طرح تمہارے بھی رشتے دار ہوں جن کے ساتھ [illegible] خوشیاں اور دکھ درد بانٹ سکو۔ سلطان شاہ ٹھیک کہہ رہا [illegible] ان سے ملا نہ ملو لیکن انہیں ڈھونڈ لینے میں کوئی حرج نہیں [illegible]"

"یہ بہت پرانی باتیں ہیں" غزالہ کی آواز قدرے [illegible] پُرخیال ہو گئی "میں بڑی حسرت سے سوچا کرتی تھی کہ [illegible] طرح میرے بھی چچا، تایا اور ماموں ہوں، ہم عمر کزن [illegible] ہوں اور بھی نہ جانے کیا کیا ہو۔ لیکن میں نے اپنی ان تمام [illegible] تھپک تھپک کر سلا دیا۔ میں ان سب کو بھول چکی ہوں [illegible] طرف لوٹنا بھی نہیں چاہتی کیونکہ یہ میری انا کا معاملہ ہے۔"

"بہت سے رشتے ایسے ہوتے ہیں جنہیں انا کے [illegible] نہیں ناپا جاتا" میں نے اسے سمجھایا۔

"میرا وہ رشتہ تم سے ہے!" اس نے میٹھا [illegible] آنکھیں ابل کر کہا "کیا انہیں معلوم نہیں ہو گا کہ میرے [illegible] دو بچے تھے؟ ڈیڈی نے تو ممی کی موت پر خودکشی کی تھی۔ [illegible] اخبارات میں آئی ہو گی۔ لیکن پھر بھی ان میں سے کوئی نہیں [illegible] ان کے سخت دلوں میں خون کے رشتوں کا ذرا سا بھی احترام [illegible] ان دونوں کی موت کے بعد وہ ان کے یتیم و بے سہارا بچوں تک [illegible] کوشش ضرور کرتے۔ لیکن کسی نے ایسا نہیں کیا۔ پھر میں [illegible] طرف کیوں لوٹوں؟ اگر میں ان کی طرف گئی اور انہوں نے [illegible] مجھے گلے نہ لگایا تو میں کہاں جاؤں گی؟ اس وقت میرے [illegible] کون مرہم رکھے گا؟ یہ بہت پیچیدہ اور ہول ناک سوال [illegible] پر سوچنے کے بعد میں نے اپنے دل کے بہت سے خانے [illegible] لیے بند کر لیے ہیں۔ ان سب نے مجھے بھلا رکھا ہے اور [illegible] سمجھ لیا ہے کہ میرے سارے رشتے دار مر چکے ہیں۔ میرا اب [illegible] اکلوتا رشتہ تم سے ہے اور پھر یہ میرا بھائی ہے" [illegible] رک گئی اور اس نے مضبوطی سے سلطان شاہ کا ہاتھ تھام لیا۔

"مجھے معاف کر دو غزالہ!" سلطان شاہ بھی [illegible] ہو گیا "میں تمہارا دل نہیں دکھانا چاہ رہا تھا۔ میں نے تو [illegible]

طرح کے ساتھ کہا تھا۔ آئندہ میں ایسی احمقانہ باتیں نہیں

زالہ کے نرم و نازک ہونٹوں پر دھیمی سی مسحور کن
پھیل گئی۔ اس کی آنکھیں نم تھیں مگر لب مسکرا رہے
میرا دل خراب ہونے لگا اور میں اپنی جگہ سے اٹھ کر کھڑکی کی

تک وہاں کھڑا نہیں رہ سکا کیونکہ اچانک ہی فون
بجنے لگی تھی۔
میں نے لپک کر ریسیور اٹھایا تو میری ہیلو کے جواب میں
طرف سے حبیب جیوانی کی سرد اور سخت آواز ابھری تھی
میرا دل اچھل کر حلق میں آگیا۔
"اچھا ہوا کہ تم گھر پر مل گئے" اس کی آواز عجیب اور ڈراؤنی
ہو رہی تھی "اس وقت جس حال میں بھی ہو، فوراً چلے

مجھے اپنے بدن میں کروڑوں چیونٹیاں سی رینگتی ہوئی محسوس
اور میں نے اضطراری طور پر اس کی بات کاٹ کر پوچھا۔
"خیریت تو ہے؟ تم اس وقت کچھ پریشان معلوم ہو رہے ہو؟"
"خیریت ہی نہیں ہے۔ بس تم فوراً آؤ۔ میں فون پر کچھ نہیں

"میں بس آدھے گھنٹے میں دفتر پہنچتا ہوں" میں نے کھوکھلی
آواز میں کہا۔
"نہیں!" اس کی غراہٹ سے میرے کان کا پردہ جھنجھنا اٹھا
"ادھر کا رخ بھی نہ کرنا۔ وہاں چوہے دان تیار ہو رہا ہے۔ تم میرے
گھر آؤ۔ بلکہ نہیں، تم بہادر آباد کے چوراہے پر پہنچو میں خود وہاں
آرہا ہوں۔"
اس نے میرا جواب سنے بغیر فون بند کردیا۔ میں ریسیور کریڈل
پر ڈال کر مڑا تو میرے چہرے کے تاثرات دیکھتے ہی وہ دونوں بری
طرح چونک پڑے۔

"کیا بات ہے؟ تمہارا چہرہ فق ہو رہا ہے؟" غزالہ نے بے
تابانہ انداز میں اٹھتے ہوئے پوچھا۔
"لگتا ہے کوئی گڑبڑ ہوگئی ہے۔ حبیب جیوانی کو اولی خان کی
کارروائی کی خبر مل گئی ہے۔"
"ہیں، پولیس کے ساتھ چلنے میں یہی سب ہوتا ہے" سلطان
شاہ چیخ کر بولا "اس کے کسی نمک خوار نے اسے خبر پہنچادی ہوگی
اور اب ساری بازی الٹ جائے گی۔"
"میں جا رہا ہوں۔ وہ مجھے لینے کے لیے بہادر آباد کے
چوراہے پر پہنچ رہا ہے" میں نے کمرے کی طرف بڑھتے ہوئے کہا۔

قبیل شروع ہو چکا تھا۔ اس لیے میں ہیم گن کے علاوہ ایک بھرا ہوا پستول بھی اپنے ساتھ لے جانا چاہتا تھا کیونکہ حبیب جیوانی کے تیوروں کا کوئی اندازہ نہیں تھا۔

سلطان شاہ بھی میرا ساتھ دینا چاہ رہا تھا لیکن میں نے سختی کے ساتھ اسے منع کر دیا۔ اس وقت حبیب جیوانی کی حالت کسی زخم خوردہ شیر جیسی تھی۔ اس کی کچھار پر ہاتھ ڈال دیا گیا تھا یا ڈالا جانے والا تھا۔ اس حالت میں وہ اپنے سائے سے بھی چوکنا ہوتا اور اگر اسے بھنک بھی مل جاتی کہ میں مافیا سے باہر کے کسی آدمی سے مدد لے رہا ہوں تو مجھے کوئی موقع دیے بغیر میری کھوپڑی میں بے دریغ گولی اتار دیتا۔

فلیٹ سے نکلتے نکلتے مجھے اچانک اول خان کا خیال آیا۔ اسے اس نئی صورت حال سے آگاہ کرنا ضروری تھا۔ ورنہ وہ بے خبری اور خود اعتمادی کی وجہ سے حبیب جیوانی کے کسی جوابی جال میں الجھ سکتا تھا۔

اس وقت میری رسٹ واچ ساڑھے سات بجا رہی تھی۔ اس کا مطلب تھا کہ حبیب جیوانی کو آپریشن سے ڈیڑھ گھنٹے پہلے ہمارے عزائم کی بھنک مل گئی تھی۔

"سب کچھ چوپٹ ہو گیا" اول خان کی آواز سنتے ہی میں نے اضطراری لہجے میں کہا "حبیب جیوانی کو اپنے دفتر پر پڑنے والے چھاپے کی خبر مل گئی ہے اور وہ بذات خود میدان میں اتر رہا ہے۔"

"یہ کیسے ہو سکتا ہے؟" اول خان کی آواز سے حیرت کے ساتھ ہی بے یقینی بھی مترشح تھی "اب تک اعلیٰ حکام کے علاوہ کسی کو اس آپریشن کا علم نہیں ہے۔ شاید چند منٹ پہلے علاقے کی پولیس کو اعتماد میں لیا گیا ہوگا تاکہ عمارت کے گرد ابھی سے گھیرا ڈالنے کی تیاریاں شروع کی جا سکیں۔ صبح سے تمام نفری اسٹینڈ بائی پر تھی۔ کسی کو کچھ معلوم نہیں تھا کہ کیا ہونے والا ہے۔"

"چند منٹ پہلے علاقہ پولیس کو بتایا گیا اور اسے خبر مل گئی۔ اب وہ فون کرے گا اور کوئی بھی کارروائی ہونے سے پہلے اس کے سارے فرنٹ وہاں سے فرار ہو جائیں گے۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔

"وہ فون نہیں کر سکے گا۔ اسے خود اپنے دفتر جانا ہوگا۔ میں نے احتیاطاً دوپہر کو ہی ٹریڈ لائن کے سارے فون بند کرا دیے تھے۔ میں ابھی خود نکلتا ہوں۔ وہ وہاں پہنچتے ہی پکڑ لیا جائے گا لیکن اس کی شناخت کے لیے تمہارا وہاں موجود رہنا ضروری ہے کیونکہ اسے کوئی بھی نہیں پہچانتا۔"

"میں خود اسی کے پیچھے جا رہا ہوں۔ میں ٹریڈ لائن نہیں پہنچ سکتا۔ اس محاذ پر تم ہی کو صورت حال سنبھالنی ہوگی۔ یہ میرے بس سے باہر ہے" میں نے رکھائی سے کہا اور فون بند کر دیا۔

میرے پاس وقت کم تھا۔ اس وقت حبیب جیوانی بہت مشکل صورت حال میں گھرا ہوا تھا اس لیے مجھے اندازہ تھا کہ وہ تیز رفتاری کے ساتھ ڈرائیونگ کرتا ہوا چند منٹ میں بہادر آباد چوراہے پر پہنچ جائے گا۔ اس لیے میں نے عمارت سے نکل کر کسی سواری کی تلاش میں نظریں دوڑائیں پھر کوئی موجود نہ پا کر قریب ہی سے گزرتی ہوئی منی بس کے گیا۔

اگلا اسٹاپ بہادر آباد کا تھا اور حبیب جیوانی اس وقت وہاں نہیں پہنچا تھا۔

اول خان نے ٹریڈ لائن کے تمام ٹیلی فون نہایت عقل مندی کا ثبوت دیا تھا۔ میں اندازہ لگا سکتا تھا جیوانی نے چھاپے کی خبر ملتے ہی اپنے دفتر سے فون پر رابطہ کوشش کی ہوگی اور اس کوشش میں ناکامی کے بعد اس فون لیا ہوگا۔

اس کی زبانی چھاپے کی خبر ملنے کے بعد مجھ پر طاری ہوئی تھی وہ صورت حال کا پورا ادراک ہونے رفتہ کم ہونے لگی۔ اس کا ٹریڈ لائن سے رابطہ ختم لیے وہ خبر اسی کی ذات تک محدود تھی اور وہ مجھ کو لینے کے تھا۔

اس وقت کی صورت حال یہ تھی کہ حبیب جیوانی میں رونما ہونے والی صورت حال میں کوئی تبدیلی لانے تھا۔ وہ گاڑی چلا رہا ہوتا اور میں اپنے اعصاب برابر والی نشست پر موجود ہوتا۔ اسے چھاپے کی خبر اور کسی طرح بھی مل گئی ہوتی اگر میں ہوشیاری سے اس پر قابو کامیاب ہو جاتا تو اول خان اپنی کارروائی منصوبے کے کر سکتا تھا۔

چند ہی منٹ بعد حبیب جیوانی حسب توقع تیزی کے ساتھ چلاتا ہوا وہاں آ پہنچا۔ اس سے پہلے کہ میں دروازہ کھول کر میں سوار ہوتا وہ ڈرائیونگ سیٹ چھوڑ کر پیچھے آ گیا۔

"گاڑی تم ڈرائیو کرو گے مجھے دوسرے کام سنبھالنے" اس نے حکم صادر کیا اور میں اس کے قریب سے گزر کر طرف بڑھ گیا۔ کار کا انجن اسٹارٹ تھا۔ حبیب جیوانی مجھے پسنجر سیٹ پر براجمان ہو چکا تھا اس لیے میں نے فوراً ہی گاڑی بڑھا دی۔

بمشکل چند سیکنڈ گزرے ہوں گے کہ کار میں موجود ٹرانسمیٹر پر ایک پیغام سن کر میں ششدر رہ گیا۔ سگنل سے کسی سب انسپکٹر لہراسپ خان کو پکارا جا رہا تھا۔

چوراہا عبور کرنے کے بعد صاف سڑک ملی تو میں نے وہ آواز حبیب جیوانی کی گود میں رکھے ہوئے ایک تھی۔ سب انسپکٹر لہراسپ لائن پر تھا اور اپنے سگنل کو اپنی کارکردگی کی رپورٹ دے رہا تھا جو واضح طور پر ٹریڈ متعلق تھی۔

حیرت سے میری عقل چکرا کر رہ گئی۔ وہ معاملہ تو تخریب سے بھی بڑھ کر نظر آ رہا تھا۔

"یہ تمہارے اپریٹس پر پولیس کنٹرول کے پیغامات کس طرح آ رہے ہیں؟" میں نے احمقانہ حیرت کے ساتھ حبیب جیوانی سے سوال کیا۔

"یہ میرا نہیں بلکہ پولیس کے محکمے کا ہی ٹرانسمیٹر ہے اور اسی کی وجہ سے مجھے معلوم ہوا ہے کہ آج پولیس فورس میرے دفتر پر چھاپہ مارنے کا ارادہ رکھتی ہے۔" اس نے تلخ لہجے میں مجھے آگاہ کیا۔

"لیکن یہ اہم ٹرانسمیٹر تمہاری تحویل میں کیسے آ گیا؟" میری حیرت میں مزید اضافہ ہو گیا۔

"یہ کلب کے دنوں کی یادگار ہے۔" اس نے کہا "زبان دینے کے لیے آنے والے ایک ڈی آئی جی نے ایک لڑکی کو تاکر دیا تھا۔ میں روزانہ دن میں تین چار بار اسے آن کرتا ہوں تاکہ یہ پتا رہے کہ شہر کی پولیس کس ڈگر پر چل رہی ہے۔ تھوڑی دیر پہلے اسے آن کیا تو پتا چلا کہ لہراسپ خان میرے دفتر کے گرد گھیرا ڈال رہا ہے۔"

"مگر کیوں؟ ان کے پاس اس کارروائی کا کیا جواز ہے؟" میں نے بے چینی سے پوچھا۔

"احمقانہ سوال مت کرو!" اس کا لہجہ خشک تھا۔ "کچھ نہ کچھ ہوا ہے۔ اگر ان کے پاس اب کوئی جواز نہیں ہے تو کامیاب چھاپے کے بعد پیدا ہو جائے گا۔ یہ بات مگر ابھی تمہارے ہی علم میں ہے کہ تہہ خانے کے گودام میں ہیروئن بھری پڑی ہے۔ میرے علاوہ صرف تمہارے علم میں ہے۔ پولیس اپنے عزائم میں کامیاب ہو گئی تو وہ سب بھی رنگے ہاتھوں پکڑے جائیں گے اور میں ان کے لیے کچھ بھی نہیں کر سکوں گا کیونکہ اب کلب کے طلسماتی اثرات بھی ختم ہو چکے ہیں۔"

"تم فون کر کے شیر شاہ کو ہوشیار کر دو۔ وہ لوگ دفتر چھوڑ کر نکل جائیں گے۔" میں نے اڈل خان کے دعوے کی صداقت آزمانے کے لیے انجان بن کر کہا "ہیروئن بھی آسانی کے ساتھ منتقل کی جا سکتی ہے۔"

حبیب جیوانی نے غصے میں ڈیش بورڈ پر مکا مارا اور تیز آواز میں بولا "حرام زادوں نے دفتر کے سارے فون کاٹے ہوئے ہیں۔ میں نے ہر نمبر پر بار بار کوشش کی ہے لیکن دوسری طرف سے مکمل خاموشی ہے۔"

"اوہ!" میں نے تاسف آمیز انداز میں کہا۔ "پھر تو تمہیں خود جا کر بتانا ہوگا۔"

"پاگل! اس چوہے دان میں؟" اس کی تحقیر آواز گونجی۔ "کیا تم مجھے آسانی کے ساتھ دبوچ لیں گے! ذرا سی! تم کہاں کھا گئے ہو یا پھر میرے دشمنوں سے تم نے بھی کوئی سازباز کی ہوئی ہے۔"

"تم فضول باتیں کر رہے ہو۔" میں نے قدرے درشت لہجے میں کہا۔

"اگر تم اتنی سی پریشانی آنے پر اتنے شدید رد عمل کا مظاہرہ کرو گے تو کام کیسے چلے گا؟ میں تمہاری مدد اور حوصلہ افزائی کرنے کی کوشش کر رہا ہوں۔ اگر تم نے مجھ پر ہی شبہات ظاہر کرنے شروع کر دیے تو میں اپنی زبان سختی کے ساتھ بند کر لوں گا۔"

"مجھے بتاؤ کہ یہ سب کیسے ہوا؟ تمہارے سمیت سب آدمی رنگے ہاتھوں پکڑے جانے والے ہیں۔ اندر کی مخبری کے بغیر پولیس کو الہام نہیں ہو سکتا کہ وہ نیند سے اٹھے اور میرے دفتر کی طرف چل پڑے ہوں۔"

"یہ باتیں بعد میں بھی سوچی جا سکتی ہیں۔ اس وقت ہمیں پوری توجہ اس ناگہانی آفت پر مرکوز رکھنی چاہیے جو ہمارے سروں پر نازل ہونے والی ہے۔"

"تم کیا سمجھ رہے ہو؟" اس کی آواز یکایک دھیمی اور پراسرار ہو گئی۔ "کیا یہ لوگ میرے دفتر پر چھاپا مار کر ہمارے آدمیوں کو پکڑنے میں کامیاب ہو جائیں گے؟"

"فی الحال کچھ بھی نہیں کہا جا سکتا۔ کیا تمہارے ذہن میں کوئی تجویز موجود ہے؟"

"تجویز نہیں، میرے پاس طاقت ہے اور یہ طاقت کی کلید ہے۔" اس نے اپنی جیب سے پلاسٹک کی ایک چھوٹی سی ڈبیا نکال کر میری طرف بڑھا دی۔ میں نے اسے بائیں ہاتھ میں تولا تو وہ خاصی وزنی تھی۔ حبیب جیوانی نے فوراً ہی وہ ڈبیا مجھ سے واپس لے لی۔

"وہ مر کر بھی میرے آدمیوں پر ہاتھ نہیں ڈال سکیں گے۔" حبیب جیوانی کی آواز میں سفاکانہ سختی عود کر آئی۔ "فرینڈ لائن کے دفتر کے اہم حصوں میں طاقتور ڈائنا مائٹ نصب ہیں اور یہ ان کا ریموٹ کنٹرول ہے۔ میری ایک انگلی کی ذرا سی جنبش سے سب کچھ برباد ہو جائے گا۔ اس علاقے میں اتنی بڑی تباہی آئے گی کہ سب کے ہاتھ پیر پھول جائیں گے۔ ان کے ہاتھ کچھ بھی نہیں آ سکے گا۔"

اس کا منصوبہ سن کر میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے اور میں نے قدرے بے جان آواز میں کہا "ہمارا دفتر دس منزلہ عمارت کی سب سے نچلی منزل پر ہے۔ ڈائنا مائٹ پھٹنے کے ساتھ ہی وہ دیو ہیکل عمارت زمین بوس ہو جائے گی۔ یہ تو بہت بڑی تباہی ہوگی۔"

"گرتے ہوئے وہ عمارت اپنے ساتھ آس پاس کی دوسری تعمیرات کو بھی لے ڈوبے گی۔ مجھے یقین ہے کہ وہ لوگ اتنی بڑی تباہی کا خطرہ مول لینے کی جرأت نہیں کر سکیں گے۔"

"ٹرانسمیٹر پر ہونے والی گفتگو پر دھیان دو۔" میں نے اسے بار دلایا "ان کی باتوں سے ان کے پروگرام کا اندازہ ہوگا۔ میں حیران ہوں کہ تمہارے پاس اتنا اہم اپریٹس موجود ہے لیکن مجھے آج تک اس کی بھنک بھی نہیں مل سکی۔ اس کے بغیر تو تمہیں کچھ بھی معلوم نہیں ہو سکتا تھا۔"

اس اپریٹس کے ایک مہرے پر سب انسپکٹر لہراسپ خان تھا

اور دوسری جانب سے ایک ڈی آئی جی ہدایات دے رہا تھا۔ لہراسپ خان کے آدمی ٹریڈ لائن کے دفتر سے نکلنے والے دو راستوں پر پہنچ چکے تھے۔ ان کی کمین گاہوں سے ٹریڈ لائن کے دفتر پر بخوبی نظر رکھی جا سکتی تھی۔

"تمہارے آدمیوں کو اگلے دو گھنٹے تک اسی پوزیشن میں رہنا ہے۔" ڈی آئی جی ٹرانسمیٹر پر ہدایات دے رہا تھا۔ "کسی کو نگرانی یا کارروائی کا شبہ نہیں ہونا چاہیے۔ اصل کارروائی ایک کمانڈو گروپ کرے گا جس کے ساتھ انسپکٹر سرور اور اس کی نفری ہوگی۔ دس بجے کے قریب وہ فضا میں مسلسل راؤنڈ فائر کر کے دھاوا شروع کریں گے۔ تم اصل کارروائی میں براہ راست شرکت کیے بغیر اس پارٹی کو بیک اپ دو گے۔ اوور!"

"یس سر!" لہراسپ خان کی کرخت آواز ریڈیائی شور پر حاوی تھی۔ "میرے آدمی زینوں وغیرہ کے پیچھے چھپ گئے ہیں۔ وہ آخر تک یہاں سے نہیں ہلیں گے۔ میں نے انہیں سخت ہدایات دے رکھی ہیں۔ ویسے سر! اس دفتر سے نکلنے والے مجرموں کے ساتھ ہمیں کیا سلوک کرنا ہے۔ اوور!"

"اس دفتر کے قرب و جوار میں کوئی کارروائی نہیں ہوگی۔" ڈی آئی جی کی آواز سخت تحکمانہ ہوگئی۔ "اپنے آپریشن کی رازداری کو خطرے میں ڈالے بغیر ایسے لوگوں کا پیچھا کیا جائے اور دور نکل جانے پر انہیں پکڑ لیا جائے۔ یہ باور رکھو کہ یہ پکڑ دھکڑ بہت ضروری نہیں ہے۔ تمہارا اصل کام اس بات پر نظر رکھنا ہے کہ مجرموں کے اڈے پر بندوقوں یا دھماکوں کی بھاری نقل و حرکت کامیاب نہ ہونے پائے۔ ایسی صورت میں بھی تم مجھے رپورٹ دے کر ہدایات لو گے۔ میں کوئی حماقت برداشت نہیں کروں گا۔ کسی کی کوتاہی کو نظر انداز نہیں کیا جائے گا کیونکہ اس آپریشن کی کمان ایک فیڈرل ایجنسی کر رہی ہے اور ہمیں اسی کی دی ہوئی لائن پر چلنا ہے۔ اوور۔"

"یس سر!" لہراسپ خان نے پرجوش آواز میں اپنا تکیہ کلام دہرایا۔ "میں سب سمجھ گیا۔ آپریشن کامیاب ہو یا ناکام، ہم پر اس کی کوئی ذمے داری نہیں آئے گی۔ ہمیں بس آنکھیں بند کر کے فیڈرل ایجنسی کے دیے ہوئے ڈسپلن پر عمل کرنا ہے۔ میں ابھی اپنے جوانوں کو بریف کیے دیتا ہوں۔ اوور۔"

لہراسپ خان کے اخذ کیے ہوئے نتائج سراسر احمقانہ تھے لیکن میرا اندازہ تھا کہ محکمانہ چپقلش اور رنجشوں کی وجہ سے وہ لوگ اسی طرح سوچنے کے عادی ہو گئے تھے جس میں ان کا زیادہ قصور نہیں تھا۔

فوری طور پر ڈی آئی جی کی جھنجھلائی ہوئی آواز ابھری۔ "لہراسپ خان! تمہاری کھوپڑی پر شاید برف جم گئی ہے۔ تم بھول گئے ہو کہ اس وقت تم فون پر نہیں، ڈیپارٹمنٹ کے لاسلکی اپریٹس پر بات کر رہے ہو اور تمہاری آواز ہر کھلے اپریٹس پر سنی جا رہی ہے۔ نو بجے تک ایسے دو اپریٹس فیڈرل ایجنسی کو بھی مل جائیں گے۔ اس وقت تک اپنے اوسان درست کر لو۔ اگر اس کے بعد تم نے احمقانہ باتیں کیں تو میں تمہاری بیلٹ ہی نہیں، وردی بھی اتروا لوں گا۔ میں اپنے ماتحتوں کی نان سنس برداشت کرنے کا عادی نہیں ہوں۔ اوور!"

"یس سر! اوور سر! اوور سر!" لہراسپ خان نے بوکھلا کر اوور کی تکرار شروع کر دی۔

اپریٹس بے جان ہو گیا لیکن چند سیکنڈ بعد ہی اس پر ایک نئی آواز سنائی دینے لگی۔ کسی چوکی سے ڈکیتی کی ایک واردات لوٹ مار کی تفصیلات نشر کی جا رہی تھیں۔ ڈاکو طارق روڈ کے ایک دکاندار سے بھاری رقم کا تھیلا چھین کر ہوائی فائرنگ کرتے ہوئے کار میں فرار ہو گئے تھے۔

"فیڈرل ایجنسی!" حبیب جیوانی غالباً دانت پیس کر غرایا تھا۔ "میں ان سب کو فنا کر دوں گا۔ میں دیکھتا ہوں کہ کون مائی کا لال میرے دفتر کے قریب بھٹکتا ہے۔ میں ان کے چیتھڑے اڑا ڈالوں گا۔"

"کم از کم مجھے یہ تو بتاؤ کہ تمہارا منصوبہ کیا ہے؟" میں نے پرتشویش لہجے میں سوال کیا۔

"اب ان کا پورا پلان واضح ہو گیا ہے۔ فیڈرل ایجنسی اور کمانڈوز کے الفاظ کا مطلب ہے کہ یہ آپریشن فوج کر رہی ہے۔ اس کی مدد کے لیے پولیس کو الرٹ کیا گیا ہے۔" وہ بولتے بولتے بوکھلا کر ابھی سے میدان میں آ رہی ہے لیکن اصل کارروائی دس بجے شروع ہوگی جب اس علاقے میں الو بولنے لگیں گے۔ اس سے پہلے ہی فیڈرل ایجنسی کو بھی پیغام رسانی کے لیے یہ ٹرانسمیٹر مل جائیں گے اور اسی وقت میں بھی ان سے مذاکرات شروع کروں گا۔ ابھی میں ان کی بیہودہ سرگرمیاں سن رہا ہوں لیکن جب میں بولوں گا تو ان کے اوسان خطا ہو جائیں گے۔"

"تم انہیں دفتر کو بلکہ پوری عمارت کو بارود سے دھماکے سے اڑانے کی دھمکی دو گے؟"

"صرف دھمکی نہیں دوں گا بلکہ میں اس دھمکی کو عملی جامہ پہنانے کا ارادہ بھی رکھتا ہوں۔ مجھے معلوم ہے کہ ایسے حالات میں حکام وقت خریدتے ہیں۔ مدمقابل کو مختلف حیلوں اور بہانوں سے اعصاب شکن انتظار میں مبتلا کرتے ہیں اور پھر اس کی کمزوری کے کسی بھی لمحے اس پر اچانک اپنا کاری وار کر گزرتے ہیں۔ میں انہیں یہ موقع فراہم نہیں کروں گا۔ میرے آدمی بہت جاں نثار دلیر ہیں لیکن میں ان کی خاطر اپنی زندگی برباد نہیں کر سکتا۔ وہ ٹریڈ لائن کے دفتر میں گھس گئے تو میرا کاروبار ہی نہیں تباہ ہو جائے گا تو میں کیوں نہ اس دفتر بلکہ عمارت کو تباہ کر دوں۔ انہیں جلتے ہوئے ملبے میں صرف راکھ یا جلی ہوئی لاشیں ملیں گی مگر میرا مستقبل محفوظ ہو جائے گا۔ میں تمہاری مدد سے کارکنوں کی ایک نئی جماعت کھڑی کر لوں گا۔"

صورت حال بہت وحشت ناک تھی۔ اقبال خان یا کسی بھی
اہل کار کو یہ علم نہیں تھا کہ ایک بدعنوان اور عیاش
افسر نے کی کلب کی حسیناؤں کے چکر میں آ کر ایک وائرلیس
حبیب جیوانی کو بھی دے دیا تھا اور وہ ان لوگوں کی لمحہ بہ لمحہ
[illegible] سے آگاہ ہونے کی پوزیشن میں آگیا تھا۔
[illegible] کے فیصلہ کن عزائم سے واقف ہونے کے بعد
حبیب جیوانی نے کسی سفاک اور وحشی درندے کا روپ دھار لیا
[illegible] اپنی زندگی اور اپنا مستقبل بچانے کے لیے ہر ایک کو موت
[illegible] میں دھکیل دینے پر تل گیا تھا۔ اس کی جیب میں رکھی
[illegible] کی وہ ننھی ڈبیا لمحہ بھر میں ہر طرف خاک و خون کے
[illegible] کو جنم دے سکتی تھی اور میں وہ سب جانتے ہوئے بھی بے
[illegible] تھا۔

میرا منصوبہ یہ تھا کہ اقبال خان کی کارروائی کے آغاز سے ذرا
پہلے ہی حبیب جیوانی کو ٹریڈ لائن پر پولیس ریڈ کی وحشت اثر خبر سنا
کر اسے گھر سے باہر نکالوں گا اور پھر کسی ویرانے میں اس کے
[illegible] اور چوہے کا کھیل کھیلنے کے بعد اس کی تازہ تازہ لاش اقبال
خان کو پہنچا دوں گا لیکن وہاں سارا نقشہ ہی بدل کر رہ گیا تھا۔

میرے بتانے سے پہلے ہی حبیب جیوانی کو اپنے خلاف ہونے
والی بھرپور کارروائی کی خبر مل گئی تھی۔ اس نے فوری مجھے طلب کیا
تھا اور مجھے ڈرائیونگ سیٹ پر بٹھا کر اس نے مجھے گویا باندھ کر رکھ
دیا تھا۔ گاڑی چلاتے ہوئے میں اس کے خلاف کوئی بھی کارروائی
نہیں کر سکتا تھا۔

"میرا خیال ہے کہ ابھی ہمارے پاس کافی وقت ہے۔" میں
نے چند لمحوں کے سکوت کے بعد اسے ایک اور زاویے سے
گھیرنے کی نیت سے کہا۔ "دس بجے سے پہلے ہم ان کی پولیس
[illegible] کو بری طرح ناکام بنا سکتے ہیں۔"

"وہ کیسے؟" اس نے دہشت زدہ اور پھٹی پھٹی آواز میں فوراً
ہی سوال کیا۔

"انھوں نے اپنی ساری توجہ دفتر کی عمارت پر مرکوز کی ہوئی
ہے۔ ٹرانسمیٹر پر سنی جانے والی گفتگو سے بھی یہ ظاہر ہوتا ہے کہ
ہمارے دفتر تک جانے والا خفیہ زیر زمین راستہ ان کی نگاہوں سے
اوجھل ہے۔ ہم وقت کی مہلت کا فائدہ اٹھا کر اس راستے سے
اندر جا سکتے ہیں اور اسی راستے سے اپنے تمام آدمیوں اور ضروری
کاغذات سمیت دوبارہ باہر نکل سکتے ہیں۔ اندر گھسنے کے بعد وہ اپنا سر
پیٹتے رہ جائیں گے۔"

یہ تجویز پیش کرتے ہوئے میں خود بھی اس بارے میں حیران
تھا کہ [illegible] نے اسراب خان کو ٹریڈ لائن کی نگرانی پر مامور کیا
[illegible] خفیہ راستے کے بارے میں کیوں خاموش تھا؟ میں نے اقبال
خان کو اس راستے کی واضح نشاندہی کی تھی لیکن ایسا معلوم ہو رہا تھا
[illegible] والے نگاہی کے اس خفیہ راستے سے بالکل بے خبر تھے۔
اس بڑی اور مشترکہ کارروائی میں خفیہ راستے کو نظرانداز کر دینا
سنگین کوتاہی کے مترادف ہوتا اس لیے میں نے یہ فرض کر کے
اپنے دل کو تسلی دینے کی کوشش کی کہ شاید ایس پی ایف والے خود
ہی ادھر پھیل چکے ہوں۔

چاروں طرف سے خطرات میں گھرے ہوئے کسی درندے کی
طرح اس وقت حبیب جیوانی کی چھٹی حس پوری طرح کام کر رہی
تھی۔ اس نے فوراً ہی میری تجویز مسترد کر دی۔ "میں کسی بھی قیمت
پر اب اس عمارت میں قدم نہیں رکھوں گا۔ وہ میرے لیے چوہے
دان ثابت ہو سکتی ہے۔ غلط مشورے دے کر مجھے بھٹکانے کی
کوشش نہ کرو۔ ہو سکتا ہے کہ کوئی خفیہ پارٹی اس راستے کی نگرانی
پر بھی مامور ہو۔"

"تم پھر میری نیت پر شبہ کر رہے ہو؟" میں نے پُرزور انداز
میں احتجاج کیا۔ "ذہنی دباؤ کی حالت میں تم شاید دوست اور دشمن
کی تمیز کھو بیٹھے ہو؟"

"ہو سکتا ہے کہ تمہاری بات درست ہو۔" اس نے سرد لہجے
میں اعتراف کیا۔ "اس وقت مجھے معمولی معمولی باتیں کئی گنا بڑی
نظر آ رہی ہیں اور میں نے ہر قیمت پر اپنے دفاع کا فیصلہ کیا ہوا
ہے۔ تمہیں بھی احتیاط سے کام لینے کی ضرورت ہے۔ ایسا نہ ہو کہ
تمہاری کسی جسارت پر میں اضطراری طور پر کوئی کارروائی
کر گزروں۔ اس وقت صرف اور صرف میری سلامتی مقدم ہے۔
میں بچ رہا تو سیکڑوں زینی اور شبیر شاہ خان پیدا کر لوں گا۔"

میں نے دل ہی دل میں اس خبیث کو چند بھاری بھرکم گالیاں
دیں۔ اسے زک پہنچانا واقعی مشکل تر ہوتا جا رہا تھا۔ میں نے کچھ
دیر کے لیے تحمل کے ساتھ اپنی زبان بند رکھنے کا فیصلہ کر لیا۔

میں سخت غصے اور اشتعال کے عالم میں کار ڈرائیو کرتا رہا۔
میرا ذہن مسلسل اسی ریموٹ کنٹرولر میں الجھا ہوا تھا جو حبیب
جیوانی کی جیب میں موجود تھا۔ وہ حالات کے جنگل میں گھرنے کے

بعد ٹائی ویوالیہ پن کی ان حدود پر پہنچا ہوا تھا جہاں انسان اچھائی اور برائی میں امتیاز کی صلاحیت کھو بیٹھتا ہے۔ اس کے آخری بیان کے بعد میں نے فیصلہ کرلیا تھا کہ اس کے اصرار کے بغیر میں لب کشائی نہیں کروں گا۔

ایم اے جناح روڈ پر سفر کرتے ہوئے ہم ٹریڈ لائن کے سامنے سے گزرے تو وہاں سب کچھ معمول کے مطابق تھا۔ رات کے آٹھ بجے کے بعد کا وقت ہونے کی وجہ سے اس علاقے میں عجیب سی آسیبی ویرانی در آئی تھی جس میں کہیں بھی کسی غیر معمولی صورت حال کا انعکاس نہیں تھا۔ کچھ ہجوم فٹ پاتھ پر ویران پڑے ہوئے تھے۔ ریسٹورنٹ اور دکانیں بند ہوچکی تھیں البتہ ٹریڈ لائن والی کثیر المنزلہ عمارت میں اوپری منزلوں کی متعدد کھڑکیوں میں روشنی نظر آرہی تھی جس کا مطلب تھا کہ کسی ہنگامی ضرورت کے تحت وہ وہاں اس وقت بھی آباد تھے۔

"تھوڑی دیر بعد یہاں مڑے تڑے سریوں اور دھواں اگلتے ہوئے ملبے کے علاوہ کچھ بھی باقی نہیں رہے گا۔ میں سب کچھ تباہ کرکے انہیں ایسا سبق دوں گا کہ وہ بھول نہیں سکیں گے۔" حبیب جیوائی بولا۔

میں نے غصے کی وجہ سے کوئی تبصرہ نہیں کیا تو حبیب جیوائی غرایا۔ "تم خاموش کیوں ہو؟ کیا تمہاری زبان کو لقوہ مار گیا ہے؟"

"میرے بولنے سے بار بار تمہارا بلڈ پریشر بڑھ رہا ہے اس لیے میں نے اب خاموشی کے ساتھ تمہارے فرمانبردار ڈرائیور کا کردار ادا کرنے کا فیصلہ کرلیا ہے۔ جو تم کہو گے خاموشی سے اس پر عمل کرتا رہوں گا۔"

"تو تم بھی اس مشکل وقت میں میرا ساتھ چھوڑ رہے ہو؟" وہ اچٹ کر بولا۔

"میں تمہاری ہدایات پر عمل کرنے کی کوشش کررہا ہوں۔ تمہارا ساتھ چھوڑ کر کہاں جاؤں گا؟" میں نے اپنے غصے پر قابو پاتے ہوئے مایوسانہ لہجے میں کہا "تم نے مجھ پر ہاتھ اٹھا دیا تو میں کہاں جاؤں گا؟"

"وہ تمہارے کی بات تھی۔" وہ بھیانک سی ہنسی کے ساتھ بولا "میں اتنا پاگل بھی نہیں ہوں کہ بلاوجہ تمہارے خون کا پیاسا ہوجاؤں گا۔ بس ذرا مجھے غصہ دلانے کی کوشش نہ کرو۔"

اگلے چوراہے سے میں نے گاڑی آئی آئی چندریگر روڈ پر موڑ کر واپس گھمالی۔

"ریڈیو کی طرف سے ایک اور چکر لگاؤ۔" اس نے مجھے نادر شاہی حکم دیا۔ ایک چکر کاٹ کر میں کار کو دوبارہ ایم اے جناح روڈ پر لے آیا۔ ریڈیو کی عمارت کے سامنے سے گزرتے ہوئے مجھے ہر چیز نارمل نظر آئی۔ بسوں کے انتظار میں کھڑے ہوئے چند مسافر اور ٹیوب لائٹ کی روشنی میں ٹھیلوں پر اشیائے خورونوش فروخت کرنے والوں کے علاوہ وہاں کوئی بھی ایسا فرد نظر نہیں آرہا تھا جس پر کسی قسم کا شبہ کیا جاسکے۔

تین مرتبہ ان اطراف کا جائزہ لینے کے بعد میں نے حبیب جیوائی کے ایما پر گاڑی ٹاور کی طرف جانے والی ایک نسبتاً ویران سی سڑک پر گھمالی۔

"بس گاڑی یہاں کنارے سے لگا لو۔" ایک بار پھر اس نے اچانک ہدایت کی۔ "اور انجن بند کردو۔ ہم یہیں رک کر دس بجنے کا انتظار کریں گے۔"

اس سڑک پر دو رویہ دکانیں قائم تھیں جو دن میں بڑی بارونق اور آباد رہا کرتی ہوں گی لیکن اس وقت پورا بازار بند ہوچکا تھا۔ اس سڑک پر اوّل تو ویسے ہی اسٹریٹ لائٹس ناکافی تھیں اور جو تھیں بھی سب کی سب روشن نہیں تھیں۔ اس نتیجے سے اندھیرے میں سڑک اور فٹ پاتھ پر دور دور تک گتے اور پلاسٹک کا وہ کچرا بکھرا ہوا تھا جو دن بھر شاید دکانوں کے تختوں کے نیچے جمع ہوتا رہا تھا۔

میں نے انجن بند کرنے کے بعد اپنے لیے سگریٹ سلگایا تو لائٹر کی روشنی میں میں نے دیکھا کہ ٹرانسمیٹر حبیب جیوائی کی گود میں رکھا ہوا تھا اور ٹریڈ لائن کے ریڈیو کو اڑانے والا ریموٹ کنٹرول اس کے بائیں ہاتھ میں موجود تھا۔

"تم مسلح ہو؟" چند ثانیوں کے بعد حبیب جیوائی نے سرد اور انتہائی نرم لہجے میں سوال کیا۔

میں بُری طرح چونک پڑا۔ اس کے لہجے میں کوئی ایسی بات تو جو میرے ذہن میں چبھ رہی تھی لیکن میں نے اسے کوئی شبہ کرنے کا موقع دیئے بغیر جلدی سے کہا "تمہارے پیغام کے بعد مسلح ہونے کی گنجائش ہی نہیں رہی تھی۔"

"لیکن اس کی ضرورت پیش نہیں آئے گی۔" وہ بھاری لہجے میں بولا "آج تو میرا ریموٹ کنٹرول ہی مقابلے کا آخری فیصلہ کرے گا۔ لاؤ اپنا ریوالور یا پستول مجھے دے دو۔"

"کیوں؟" غیرارادی طور پر میرے منہ سے سوال نکل گیا۔

"اس لیے کہ میں بالکل غیر مسلح ہوں۔" اس کی آواز قدرے تیز ہوگئی۔ "ان نازک لمحات پر تمہارے مقابلے میں بھی ہتھیار بند ہونا ضروری ہے۔ جانے کب کس پر گولی چلانے کی ضرورت پیش آجائے؟"

نائن ایم ایم گن میری واسکٹ کی جیب میں تھی اور بھرا ہوا پستول بائیں جیب میں تھا۔ شاید وہ میری جیب میں پستول کی موجودگی بھانپ چکا تھا۔ میں نے بے پروایانہ انداز میں اپنی بائیں جیب میں ہاتھ ڈالا اور اپنے محبوب پستول کا آخری لمس اپنی مضبوط گرفت میں لے لیا۔

حبیب جیوائی ہمہ تن میری طرف متوجہ تھا کہ اچانک ٹرانسمیٹر نے بولنا شروع کردیا۔

"سر! علاقے سے ابھی ابھی ایک مشتبہ جیپ گزری ہے۔" انسپکٹر لہراسپ خان کی آواز ہیجان انگیز تھی۔ "اس جیپ کی ڈکی کے کپڑوں میں چار خطرناک اسلحہ سوار تھے۔ جیپ کی رفتار بہت دھیمی تھی اور وہ لوگ اسی عمارت کی طرف دیکھ رہے تھے جیسے انھیں قرب نے گھیرے میں لیا ہوا ہے، اوور۔"

"ناٹ دو!" دوسری طرف سے ہدایت جاری کی گئی "ہو سکتا ہے کہ وہ فیڈرل ایجنسی کے کمانڈوز ہوں اور موقع محل کا جائزہ لینے کی مہم پر نکلے ہوں۔ جب تک کوئی پارٹی اس رفتار یا عمارت کا رخ نہ کرے، تمھیں اس سے تعرض کرنے کی ضرورت نہیں۔ تم لوگ کسی اور معاملے میں الجھ گئے تو اصل مہم پر پوری توجہ نہیں دے سکو گے۔ اپنی آنکھیں کھلی رکھو مگر جلد بازی سے کام لینے کی ضرورت نہیں۔ اوور۔"

"یس سر!" لہراسپ خان کی آواز کا جوش و خروش یک بیک معدوم ہو گیا۔

"اوور اینڈ آل۔" دوسری جانب سے گفتگو کا سلسلہ موقوف کر دیا گیا۔

"میں تمھارے پستول کا منتظر ہوں۔" کار میں پھیلے ہوئے اندھیرے میں حبیب جیوانی کی خشک آواز گونجی۔

"اوہ!" میں نے چونکنے کی اداکاری کرتے ہوئے کہا "میں پولیس والوں کی گفتگو کی طرف متوجہ ہو گیا تھا۔ وہ بڑی افراتفری کی وجہ سے یہ لوگ بری طرح الجھے ہوئے معلوم ہوتے ہیں۔" بات کرتے ہوئے میں نے اپنی جیب میں سے پستول نکال کر اس کی طرف بڑھا دیا۔

حبیب جیوانی نے اتنی پھرتی سے ہاتھ بڑھا کر پستول لیا جیسے اسے خدشہ رہا ہو کہ تاخیر ہونے کی صورت میں میں کہیں اپنا ارادہ نہ بدل لوں۔

وہ اس وقت بہت مشکل صورت حال سے دوچار تھا۔ اس نے برسوں کی انتھک محنت اور جاں سوزی کے بعد جو گروہ کھڑا کیا تھا اس کی بقا بدترین خطرے سے دوچار ہو چکی تھی۔ ٹریڈ لائن عام دواتی ملبوسات میں ایک صاف ستھرا تجارتی ادارہ تھا جس کا تمام تر عملہ قانون کا احترام کرنے والے پڑھے لکھے ملازمین پر مشتمل تھا۔ ٹریڈ لائن کی اس ساکھ کی آڑ میں حبیب جیوانی جو کچھ کر رہا تھا، اس سے ان کا کوئی تعلق نہیں تھا۔ درحقیقت اس تجارتی ادارے کی آڑ میں دو متوازی نظام چل رہے تھے اور اس رات وہ سب کچھ تباہ ہوتا نظر آ رہا تھا۔ پولیس اور وفاقی اداروں کی کارروائی کامیاب ہو جاتی تو حبیب جیوانی کے تمام آدمی، آلات مزید شہادتوں کے ساتھ پولیس کی تحویل میں چلے جاتے۔ انھیں ناکام بنانے کے لیے اگر حبیب جیوانی کا راز کھل جاتا تو وہ لوگ متعدد بے گناہوں کو ساتھ لے کر راہی ملک عدم ہو جاتے۔ ہر دو صورتوں میں حبیب جیوانی کے سنہرے نظام کی مکمل تباہی یقینی تھی۔

وہ نوشتۂ دیوار پڑھ چکا تھا۔ اس موقع پر اس نے حیرت ناک ذہانت کا مظاہرہ کرتے ہوئے اس تباہی کو ٹالنے کا کوئی خطرہ مول نہیں لیا تھا۔ اس نے اچھی طرح سمجھ لیا تھا کہ موت کے بھیانک سائے اس کے آدمیوں کے سروں پر منڈلا رہے تھے اور انھیں بچانے کی کوششوں میں وہ خود بھی جہنم واصل ہو سکتا تھا۔ اس وقت وہ صرف اور صرف اپنی ذات کے بارے میں سوچ رہا تھا۔ وہ مجھ سے کھل کر کہہ چکا تھا کہ وہ اپنے تمام رازوں کے ساتھ زندہ رہا تو تھوڑے ہی دنوں میں پھر قوت جمع کر لے گا۔

اس کی وہ سوچ میرے لیے بہت خطرناک تھی۔ خود کو بچانے کے لیے وہ مجھے بھی بہت آسانی کے ساتھ ٹھکانے لگا سکتا تھا۔ ان نازک لمحات میں وہ کسی لومڑی جیسی مکاری کے ساتھ سوچ رہا تھا۔ اس نے نہایت چالاکی کے ساتھ خود کو غیر مسلح ظاہر کر کے میرا پستول اپنی تحویل میں لے لیا تھا اور اپنی دانست میں مجھے نہتا کر دیا تھا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ اس نے مجھ سے جھوٹ بولا تھا۔ یہ مانا ہی نہیں جا سکتا تھا کہ اس اہم مہم پر روانہ ہوتے ہوئے وہ ہتھیار ساتھ لانا بھول گیا ہو۔ لیکن میری دشواری یہ تھی کہ میں جانتے بوجھتے ہوئے بھی اس کا جھوٹ تسلیم کرنے پر مجبور تھا۔ وہ بری طرح بھڑکا ہوا تھا اور میں اسے چیلنج کر کے مشتعل کرنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔ میرے اطمینان اور ذاتی دفاع کے لیے اتنا ہی کافی تھا کہ میری داہنی جیب میں اس وقت بھی ہم گن موجود تھی جس کا میرے حریف کو علم نہیں تھا۔ میں نے اپنے دل کو یہ سمجھا کر مطمئن کر لیا کہ مجھ سے پستول لینے کے بعد حبیب جیوانی میری طرف سے بے پروایانہ روش اختیار کرے گا اور اسی بنا پر مجھے اس پر قابو پانے کا موقع میسر آ سکے گا۔

"اب تمھاری حکمت عملی کیا ہو گی؟" چند ثانیوں کے بعد میں نے سوال کیا۔

"انتظار!" اس نے سفاکانہ لہجے میں کہا "بس نو بجنے ہی والے ہیں۔ اس کے بعد فیڈرل ایجنسی بھی میدان میں آ جائے گی۔ جوں ہی انھوں نے ٹرانسمیٹر کا استعمال شروع کیا، ان کے منصوبے بھی بے نقاب ہونے شروع ہو جائیں گے۔ آخری لمحات پر انھیں علم ہو گا کہ بازی ان کے نہیں، میرے ہاتھ میں ہے۔"

"اور اگر انھوں نے تمھاری دھمکی سے خوف زدہ ہو کر ٹریڈ لائن پر دھاوا بولنے کا ارادہ ترک کر دیا تو تمھارا ردِ عمل کیا ہو گا؟" میں نے الجھے ہوئے انداز میں پوچھا۔

"قانون کے زور پر لڑنے والے کبھی خوف زدہ نہیں ہوتے۔ وہ عیاری اور مکاری پر اتر آئیں تو اور بات ہے۔ میں ان کی باتوں میں ہرگز نہیں آؤں گا۔" وہ بولا۔

"عمارت کی تباہی سے ہونے والے بھاری جانی اور مالی نقصان کا تم خود ذکر کر چکے ہو۔"

"اس عمارت میں میرا کوئی رشتے دار نہیں ہے۔" حبیب

جیوانی کا لہجہ زہریلا ہو گیا "میرے لیے وہ سب اجنبی ہیں۔ سالا شیر شاہ خان اور اس کے آدمی تو وہ شطرنج کی اس بساط پر پیدل سے زیادہ وقعت نہیں رکھتے۔ میں نے مکمل مات اور تباہی سے بچنے کے لیے انہیں بھینٹ چڑھانے کا مصمم ارادہ کر لیا ہے۔"

"تم ان پر دباؤ ڈال کر اپنے آدمیوں کو ہیروئن سمیت دفتر سے نکال سکتے ہو۔"

وہ استہزائیہ انداز میں ہنس پڑا۔ "دفتر کے فون کٹے ہوئے ہیں۔ میرے سب آدمی اندر محصور ہیں اور میں اکیلا ہوں۔ میں ان کی نیتوں اور بیانات پر کیسے بھروسا کر سکتا ہوں؟ وہ ذرا سی دیر میں اندازہ لگا لیں گے کہ میں اپنے دفتر کے اندر کے حالات سے بالکل بے خبر ہوں۔ ایک طرف وہ مجھے بے وقوف بناتے رہیں گے اور دوسری طرف دفتر سے تمام آدمیوں کو آوارہ کتوں کی طرح بے دردی سے پکڑ لیں گے... نہیں ڈیئر! ابھی میرا دماغ اس حد تک ماؤف نہیں ہوا ہے کہ میں ایسے احمقانہ مشورے قبول کر لوں۔"

"تمہارا ہر جاں نثار بہت قیمتی ہے۔ میں ان کی جانیں بچانے کی ترکیب سوچ رہا تھا۔" میں نے اس کے بے رحمانہ تبصرے پر کھسیا کر مدافعانہ لہجے میں کہا۔

"انہیں نہیں، اب صرف مجھے بچانے کی فکر کرو کیونکہ تمہاری اپنی زندگی بھی میری سلامتی سے وابستہ ہو کر رہ گئی ہے۔" اس نے میرے پستول کو دانستہ اپنی انگلیوں میں گھماتے ہوئے کہا۔

میں اس کے معنی خیز لہجے پر چونک کر اس کی طرف دیکھنے لگا۔ اس وقت حبیب جیوانی کی آنکھیں، اندرونی جوش اور قہر کے سبب بلور کے گول ٹکڑوں کی طرح چمک رہی تھیں۔

"گھبرانے کی ضرورت نہیں۔" وہ میری پریشانی سے محظوظ ہوتے ہوئے دوبارہ خود ہی بول پڑا۔ "ڈرو نہیں، میں برا وقت آنے پر تمہیں گولی مارنے کا ارادہ نہیں رکھتا۔ میں صرف یہ جتانا چاہ رہا تھا کہ ان کڑے حالات میں ہم دونوں یکجا ہیں۔ ایک پر مصیبت آئی تو دوسرا بھی محفوظ نہیں رہ سکے گا۔ اب ہمیں اپنی اپنی ڈفلی پر اپنا اپنا راگ الاپنے کے بجائے، ایک ساتھ جینے یا مرنے کے بارے میں غور کرنا ہو گا۔"

"میں تمہارا مطلب سمجھ گیا تھا۔" میں نے کن انکھیوں سے اپنے بھرے ہوئے پستول کا جائزہ لیتے ہوئے کہا "تمہاری زبان سے بار بار نکلنے والے مایوسانہ کلمات سے میرا اعتماد متزلزل ہو رہا ہے۔"

"تم اس وقت میری اندرونی کیفیات کو سمجھ ہی نہیں سکتے۔" اس کی آواز میں نفرت کا زہر اتر آیا۔ "اندر کی کمائیوں کے بارے میں، میں صرف دو آدمیوں پر اعتبار کرتا ہوں، تم اور شیر شاہ خان۔ وہ اندر بارود کے ڈھیر پر بیٹھا ہوا ہے اور تم میرے ساتھ ہو۔ اب بتاؤ کہ ایسی صورت حال میں، میں کس کا گلا دبوچوں، جس کسی نے میرے ساتھ دغا کی ہے، دل کھول کر اپنی بھڑاس نکالی ہے۔ میرے دفتر پر ہاتھ ڈالنے والوں کو بہترین وقت اور موقع فراہم کیا گیا ہے۔ آدمی، ہیروئن، کھلے شولڈر ہولڈرز اور انہیں ہینڈل کرنے والا ساز و سامان۔ ہر چیز، جس کی قانون کو تلاش ہو سکتی ہے، اندر موجود ہے۔ پھر میں کیسے پُراعتماد رہ سکتا ہوں؟"

"تم میری طرف سے اپنا ذہن صاف کر لو۔ تم خود اعتراف کر رہے ہو کہ جب سے وہاں سے باہر، صرف میں ہی تمہارا ہمدرد اور غمگسار ہوں۔ اگر ہم دونوں بھی ایک دوسرے کے بارے میں بدگمانیوں کا شکار ہوتے رہے تو یہ رات ہم پر بھاری ہو سکتی ہے۔" میں نے مفاہمانہ لہجے میں کہا۔

"ایک دوسرے کے بارے میں؟" وہ اس وقت ایک ایک لفظ پر توجہ دے رہا تھا۔ اس لیے فوراً ہی بھڑک اٹھا۔ "میں تو بات دیگر ہے لیکن تم کو میری طرف سے کیسی بدگمانی لاحق ہے؟"

"کوئی نہیں، یہ تو روا روی کی بات تھی۔ تم الفاظ پکڑنے کے بجائے میرا مطلب سمجھنے کی کوشش کرو۔ تمہارے تیز و تند رویے کی وجہ سے کسی وقت میرے اعصاب بھی چٹخ سکتے ہیں۔"

"میں تمہارے اعصاب کا خیال رکھوں گا۔" اس کی آواز پھر تلخ ہو گئی۔ "میں اپنی بقا کی ہولناک جنگ میں یہ بھول گیا تھا کہ جوئے کا برا وقت آ جائے تو ہاتھ میں آنے والی چیونٹی بھی پلٹ کر کاٹنے لگتی ہے......"

"اس وقت میں نے اپنے کان بند کر لیے ہیں۔ تم جو چاہو کہتے رہو۔ یہ برا وقت گزر جانے کے بعد شاید تم کو خود ہی اپنی زیادتیوں کا احساس ہونے لگے گا۔"

اس دوران میں پولیس آپریشن پر وقفے وقفے سے روانی پیغامات سنائی دے رہے تھے۔ حبیب جیوانی نے ابھی جس کی آواز دھیمی کی ہوئی تھی لیکن ہولا ہی اس آلے پر ایک نئی آواز سنائی دی تو اس نے فوراً ہی آواز قدرے بڑھا دی تاکہ پیغام بخوبی سنا جا سکے۔

"ہیٹ باک اے کالنگ کنٹرول روم، اوور!" وہ آواز حبیب جیوانی کے لیے اجنبی تھی لیکن میں اسے ہزاروں میں پہچان سکتا تھا۔ وہ اقبال خان کی گونجیلی آواز تھی۔

"آپریشن کنٹرول رپورٹنگ، اوور!" دوسری طرف سے آنے والی آواز پرانی ہی تھی۔

"ہم لوگ چند منٹ میں ٹارگٹ ایریا میں داخل ہو رہے ہیں۔ اُدھر کی کیا پوزیشن ہے؟ اوور۔"

"آمد و رفت کے ہر راستے کی کڑی نگرانی کی جا رہی ہے۔ ابھی تک کوئی اس دفتر سے نہیں نکلا۔ عمارت کی اوپری منزلوں پر دفاتر روشن اور آباد ہیں لیکن ہمارے مطلوبہ دفتر میں گھور اندھیرے اور مکمل سناٹے کا راج ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس دفتر میں چوکیداروں کے علاوہ کوئی نہیں ہے، اوور۔"

"وہاں کون ہے اور کون نہیں ہے، یہ دیکھنا ہمارا کام ہے۔ ایک خالی عمارت میں آسیب کو گھیرنے کے لیے یہ بڑے انتظامات

نہیں کیے گئے ہیں۔ قرب و جوار میں کوئی مشتبہ نقل و حرکت دیکھی گئی ہے؟ اوور۔"

"تھوڑی دیر پہلے ایک جیپ میں چار سیاہ پوش بدمعاش علاقے کا جائزہ لیتے ہوئے گزرے تھے۔ اس کے علاوہ ہر طرف سکون اور سناٹا پھیلتا جا رہا ہے۔ اوور!"

"وہ ہماری ایڈوانس پارٹی تھی!" اوّل خان کے اس انکشاف نے سینٹرل کنٹرول روم میں بیٹھے ہوئے پولیس افسر کے اعصاب ہلا کر رکھ دیے ہوں گے۔ "آج کے آپریشن میں ہمارے تمام کمانڈوز سیاہ لباس میں ملبوس ہیں اور یہی ان کی شناخت ہے۔ ان سب کا پاس ورڈ 'بلیک اے' ہے۔ مجھے امید ہے کہ فیلڈ میں موجود تمہارے محکمے کے افسران یہ گفتگو غور سے سن رہے ہوں گے۔ اوور۔"

"بالکل!" اسے یقین دلایا گیا "ہمارا عملہ پوری طرح مستعد اور تیار ہے لیکن اس مہم میں حد سے بڑھی ہوئی رازداری کی وجہ سے کچھ معمولی نوعیت کی غلط فہمیاں بھی جنم لے سکتی ہیں۔ ہمیں ان کو خندہ پیشانی کے ساتھ نظر انداز کرنا ہوگا۔ ویسے تم اور تمہارا معاون 'بلیک اے ٹی' اپنے آپریشن پر میرے آدمیوں سے براہ راست بات کر کے بھی کوئی ہدایت جاری کر سکتا ہے۔ اوور!"

"ہم براہ راست احکام جاری کرنے سے گریز ہی کریں گے کیونکہ ہم تمہارے آدمیوں کی صحیح پوزیشن سے پوری طرح واقف نہیں۔ وہ لوگ ویسے بھی دوسری دفاعی لائن میں ہیں۔ میرے پاس فورس مکمل ہے۔ ہمارا کانوائے ایک جیپ اور پانچ ٹرکوں پر مشتمل ہے۔ ہم ایک دفعہ اس عمارت کو اپنے محاصرے میں لے لیں تو تمہارے محکمے پر سے نگرانی کا بوجھ بھی ہلکا ہو جائے گا۔ اوور۔"

"میرے نہتے اور بے خبر آدمیوں پر بھرپور لشکر کشی کی جا رہی ہے۔" حبیب جیوانی دانت پیس کر غرایا۔ "میں اپنے آدمیوں کے ساتھ ان سب کو بھی فنا کر دوں گا۔"

ادھر اوّل خان کہہ رہا تھا "کاشی بلڈنگ سے تھوکلا تھو مارکیٹ والے چوراہے تک سڑک بند کروا دو۔ اُدھر سے ٹریفک نہیں گزرے گا۔ اس علاقے سے غیر متعلقہ آدمیوں کا انخلا بھی تیزی کے ساتھ ہونا چاہیے۔ ہوٹلوں اور اِکّا دُکّا دکانوں والے تیزی سے اپنا کام نہیں سمیٹ سکتے تو اپنے شٹر اور دروازے گرا کر کلیئرنس ہونے تک اندر ہی رکے رہیں۔ اس متوقع تصادم میں کسی بے گناہ شہری کی نکسیر بھی نہیں پھوٹنی چاہیے۔ ہماری پوری کوشش ہوگی کہ کھلی سڑک پر کوئی فائرنگ نہ ہو اور مجرموں کو پوری طاقت کے ساتھ ان کی کمین گاہ میں ہی کچل دیا جائے لیکن احتیاط پھر بھی ضروری ہے۔ اوور۔"

"میرا کھیل بگڑ جائے گا۔ گاڑی تیزی کے ساتھ باہر نکالو!" اوّل خان کی بات پوری ہونے سے پہلے ہی حبیب جیوانی اضطراری کیفیت میں بول پڑا۔

مگر اس وقت حبیب جیوانی کی بات ٹالنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔ اس لیے میں نے فوراً ہی کار کو حرکت میں لانے کے بعد حیرت سے پوچھا۔ "یہ ایک دم کیا ہو گیا؟ تم تو شاید آخر تک اسی ویران اور تاریک گلی میں رکے رہنے کا ارادہ کر چکے تھے؟"

"بلاوجہ قیاس آرائیاں مت کرو!" وہ کسی کٹکھنے کتے کی طرح غرایا "آخری مرحلے پر ہمیں ایم اے جناح روڈ پر نکل جانا تھا۔ انہوں نے ایک بار اس علاقے کی ناکہ بندی کر لی تو ہم ادھر سے بھی نہیں نکل سکیں گے۔ ہمیں ناکہ بندی ہونے سے پہلے ہی وہیں کہیں اپنی کمین گاہ بنانی ہے۔"

"لیکن اُدھر جانے کی اچانک کیا ضرورت پیش آ گئی؟ ان سے مذاکرات کے لیے تمہارے پاس لاسلکی آپریٹس موجود ہے اور ڈائنا مائٹس اڑانے کے لیے ریموٹ کنٹرول موجود ہے۔ پھر مجرموں کے اس جتھے کے قریب جانے کا خطرہ مول لینے کی کیا ضرورت ہے؟"

اس کی نئی قلابازی نے مجھے واقعی الجھن میں ڈال دیا تھا۔

"مجھے ہر حالت میں ٹریڈ لائن کے دفتر سے ڈیڑھ سو فٹ کے فاصلے کے اندر اندر رہنا ہے۔" اس نے ریموٹ کنٹرول والی سیاہ ڈبیا اپنی جیب میں ڈالتے ہوئے کہا پھر فوراً ہی بات بدلتے ہوئے بولا "میں اپنے مسائل اور دشواریوں کو بہت اچھی طرح سمجھتا ہوں۔ تمہیں ان پر اپنا مغز نہیں کھپانا چاہیے۔ تم صرف میری ہدایات پر عمل کرتے رہو۔ تمہارے اطمینان کے لیے بس اتنا ہی کافی ہے کہ میں خودکشی کرنے کا کوئی ارادہ نہیں رکھتا۔"

میں ایک بار پھر خون کے گھونٹ پی کر رہ گیا۔ وہ مردود بار بار میری توہین کیے جا رہا تھا اور میں اس کی ہرزہ سرائی برداشت کرنے پر مجبور تھا۔

اسے جہنم واصل کرنے کے لیے میرا منصوبہ بہت سادہ اور سہل تھا۔ وہ اپنے گھر پر پڑا آرام کر رہا ہوتا اور میں اسے ٹریڈ لائن پر چھاپے کی خبر سنا کر اس کی کچھار سے باہر لے آتا۔ پھر کچھ دیر تک اسے خوف زدہ کرنے کے بعد میں نہایت آسانی سے پستول یا ہم گن استعمال کر کے اس کو ہمیشہ کے لیے خاموش کر دیتا لیکن اس کی تحویل میں موجود پولیس آپریٹس نے اس پر ہر راز قبل از وقت افشا کر دیا تھا۔

اس نے مجھے کار چلانے کی ذمے داری سونپ کر ویسے ہی باندھ کر رکھ دیا تھا۔ پھر میرا بھرا ہوا پستول بھی اس نے مکاری کے ساتھ اپنی تحویل میں لے لیا تھا۔ جب سے اس نے اپنے دفتر میں ڈائنا مائٹس کی موجودگی کا انکشاف کیا تھا، میں مسلسل اسے بے قابو کرنے کے موقع کی تلاش میں تھا لیکن وہ ریموٹ کنٹرول کے بارے میں بہت محتاط اور چوکنا تھا۔ میں کوئی اوچھا وار کر کے یہ خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا کہ وہ مایوسی کے عالم میں اس ریموٹ کنٹرول کا بٹن دبا کر اچانک ہی سب کچھ تباہ کر دے۔ میری پوری کوشش تھی کہ میں اسے باتوں میں الجھا کر کسی طرح جاہ کن ریموٹ کنٹرول پر قابض ہو جاؤں اور پھر اس کے گریبان پر ہاتھ ڈال دوں۔ ایک

بہت بڑی اور ناقابل تصور تباہی کو ٹالنے کی خاطر میں اس نیم پاگل اور زخم خوردہ وحشی کی ہدایات سننے اور خاموش رہنے پر مجبور تھا۔
ٹیلی فون کے دو طرفہ مواصلاتی نظام کے مقابلے میں لاسلکی ریڈیو ٹرانسمیشن میں یہ بہت بڑی خوبی یا خامی تھی کہ اس پر صوتی اشارے بیک وقت وصول اور نشر نہیں کیے جا سکتے تھے۔ بٹن دبائے بغیر دوسری طرف کی بات سنی جا سکتی تھی جب کہ بٹن دبانے پر آواز کی آمد کا سلسلہ منقطع ہو جاتا تھا اور اسی آپریشن کے ذریعے اپنا پیغام دوسروں تک پہنچایا جا سکتا تھا۔ جب کہ حبیب جیوانی نے ابتدا سے ہی اس ٹرانسمیٹر بٹن یا سوئچ کو نہیں چھیڑا تھا اس لیے وہ پولیس اور ایس ٹی ایف والوں کی تمام گفتگو من و عن سن رہا تھا اور وہ لوگ اس امر سے بالکل بے خبر تھے کہ ان کا حریف ان کی ہر چال سے واقف ہونے کے بعد اپنے شاطرانہ پینترے بدلتا جا رہا تھا۔

میرا ذہن ایک بار پھر حبیب جیوانی کی اس ضرورت میں الجھ گیا کہ وہ ہر صورت میں اپنے دفتر سے زیادہ سے زیادہ ڈیڑھ سو فٹ دور موجود رہنا چاہتا تھا۔

فاصلے کے اس تعین سے یہ بات کسی بھی طرح ثابت نہیں ہوتی تھی کہ وہ اپنے دفتر پر ہونے والی کارروائی کا بچشم خود مشاہدہ کرنا چاہ رہا تھا۔ وہ میرے اکلوتے پستول کے ذریعے اپنے حریفوں کو کوئی قابل ذکر نقصان بھی نہیں پہنچا سکتا تھا۔ اسی طرح وہ پورے شہر کے کسی بھی حصے سے "ان لوگوں سے پولیس ٹرانسمیٹر پر بات کر سکتا تھا۔ باریک فنی معاملات پر میری معلومات کبھی بھی قابل رشک نہیں رہی تھیں لیکن ٹی وی اور انٹرنیٹ میں جدید ترین مواصلاتی سہولتوں کے استعمال اور اخباری معلومات کے سہارے "میں یہ ضرور جانتا تھا کہ الیکٹرو میگنیٹ کے اصولوں پر تیار کیے جانے والے جینزلاسلکی آلات اپنی متوازن کارکردگی کے لیے صحیح سمت اور موزوں فاصلے کے محتاج ہوتے ہیں۔ ٹیلی ویژن اور وی سی آر کے ریموٹ کنٹرول ان مشاہدات کی روزمرہ مثالیں تھیں۔ ٹیلی ویژن کے سوئچ چینل اور ریموٹ کنٹرول کے درمیان کوئی رکاوٹ حائل ہو جائے یا دونوں کا درمیانی فاصلہ ایک مقررہ حد سے تجاوز کر جائے تو ریموٹ کنٹرول بیکار ہو کر رہ جاتا ہے۔ میں اس پہیلی پر جتنا غور کرتا رہا" اسی قدر یہ خیال راسخ ہوتا چلا گیا کہ حبیب جیوانی نے ڈیڑھ سو فٹ فاصلے کی بات صرف ڈائنامائٹس پر اپنا تصرف برقرار رکھنے کے لیے کی تھی۔

اس وقت ہم ٹریڈ لائن کے دفتر سے سیکڑوں گز دور تھے۔ اگر میرا نظریہ بے بنیاد نہیں تھا تو میں کسی خطرے کے بغیر اسی وقت حبیب جیوانی کو جہنم تک رگید سکتا تھا لیکن میں اپنے نظریے کے بارے میں سو فیصد پر یقین نہیں تھا۔ اگر کسی بھی وجہ سے ریموٹ کنٹرول کام کر گزرتا اور ٹریڈ لائن کے دفتر والا کثیر المنزلہ عمارت قرب و جوار کی دوسری تعمیرات کو ساتھ لے کر ملبے کا ڈھیر بن جاتی تو

میں خود سب گناہوں کے خون ناحق پر خود کو کبھی بھی معاف نہیں کر سکتا تھا اور یہی ہچکچاہٹ اس وقت میرے ارادوں کی زنجیر بن گئی۔

پولیس اپریشن پر متعدد آوازیں سنائی دے رہی تھیں اور میں گاڑی ڈرائیو کر رہا تھا کہ سڑک کے وسط میں ابھرے ہوئے ایک بدنما اور ناہموار اسپیڈ بریکر کی وجہ سے مجھے اچانک تیزی سے بریک لگانے پڑ گئے۔ کار کی رفتار فوراً ہی ٹوٹ گئی لیکن اس کے ساتھ ہی ڈرائیونگ سیٹ کے نیچے سے کوئی ٹھوس اور وزنی چیز پھسل کر میری داہنی جوتی کی ایڑی سے ٹکرائی۔ میں نے جوتوں کی رفتار سے اسپیڈ بریکر عبور کرتے ہوئے "اپنے پائیدان میں ہاتھ ڈالا تو سرد آہنی لمس محسوس کر کے میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔

"یہ کلاشنکوف ہے!" حبیب جیوانی میری حرکات کا مشاہدہ کرتے ہوئے سرد لہجے میں بولا "اسے سیٹ کے نیچے ہی پڑا رہنے دو۔ دوسری کلاشنکوف میری سیٹ کے نیچے ہے۔"

"لیکن تم نے تو کہا تھا کہ ہم گھر سے ہتھیار لیے بغیر نکلے تھے؟" میں نے احتجاج کیا۔

"میرے الفاظ میں ہیر پھیر مت کرو!" وہ رعونت سے غرایا۔ "میں نے اپنے غیر مسلح ہونے کی بات کی تھی اور اب بھی اس پر قائم ہوں۔"

"پھر یہ دونوں خود کار رائفلیں؟" میرے لیے خود پر قابو پانا لمحہ بہ لمحہ دشوار ہوتا جا رہا تھا۔

"تم بے تو پچھلے پائیدان میں رسی بموں اور دوسرے آتش گیر مادوں سے بھرا ہوا تھیلا پڑا ہوا ہے۔ اسے میں لاد کر کہاں لے جاؤں گا؟ یہ کلاشنکوفیں بھی جیب میں نہیں چھپائی جا سکتیں۔ میں تمہیں یہ بتانا چاہ رہا تھا کہ میرے پاس ایسا کوئی ہتھیار نہیں ہے جسے میں اپنی جیب میں چھپا کر آزادانہ نقل و حرکت کر سکوں۔ یہ ساری احتیاط اس وقت تک ہے جب تک ہم ان کی نظروں سے بچے ہوئے ہیں۔ کھلے مقابلے کی نوبت آئی تو ایک بھری ہوئی کلاشنکوف تمہارے ہاتھ میں بھی ہوگی۔ میں کسی بھی طرح تمہیں غیر مسلح نہیں کرنا چاہ رہا تھا۔"

میں اس کی زہرافشانی پر ایک بار پھر دل ہی دل میں کھول کر رہ گیا۔

ہم ایک چکر کاٹ کر داہنی طرف گھومے تو ہم اسے جناح روڈ سے اتصال کے مقام پر کئی گاڑیوں کے ہیڈ لیمپس کی روشنی میں متعدد مسلح سپاہی نظر آئے جو ان گاڑیوں کو واپس لوٹنے کے اشارے کر رہے تھے۔ انہوں نے بہت پھرتی کے ساتھ اول شان کی ہدایت پر عمل کرتے ہوئے سڑک کی ناکہ بندی کی تھی۔

حبیب جیوانی نے ان مسلح اور مستعد سپاہیوں کو زیر لب ایک غلیظ سی گالی دے کر اپنی ذہنی پستی کا مظاہرہ کیا پھر مجھ سے بولا "گاڑی یہیں سے واپس گھما لو۔ گاڑی میں موجود ہتھیاروں پر ان

ضرورتی تو ہمیں لینے کے دینے پڑ جائیں گے۔ آج مجھے اچھے بھلے گرگ میں آتے نظر آ رہے ہیں۔"

میں نے اس کی فکر کی تصحیح کرنے کی کوئی ضرورت محسوس کیے بغیر کھڑی ہوئی بسوں اور ویگنوں کے درمیان میں سے راستہ بنا کر گاڑی واپس گھمائی۔

"اب کدھر جانے کا ارادہ ہے؟" میں نے واپسی کی راہ پر پہنچتے ہوئے پوچھا۔

"ہمیں مسجد کے پچھلے گیٹ پر چلو۔" اس نے چند ثانیوں تک سوچنے کے بعد کہا "ہم مسجد کے صحن میں سے گزر کر مین روڈ کی فٹ پاتھ پر نکل جائیں گے۔ مسجد سے نکلنے والوں پر کوئی زیادہ دھیان نہیں دے گا۔"

میں نے تھانے کے احاطے کے تکڑے سے کار مسجد کی عقبی گلی میں گھمائی تو آثار حوصلہ افزا نہیں تھے۔ شاید علاقے کی ناکہ بندی کی خبر بھی عقبی فیز جنر تیزی کے ساتھ ہر طرف پھیل چکی تھی اور رہائشی عمارات کے تنگ فلیٹوں کے مکین اپنا تجسس دور کرنے کے لیے باہر نکل پڑے تھے۔

رینگ رینگ کر پیش قدمی کرنے کے بعد اندازہ ہوا کہ اہم ترین مین روڈ پر جانے کے دیگر قریبی راستوں کے بند کیے جانے کے بعد متجسس لوگوں کا رخ مسجد ہی کے گیٹ کی طرف تھا اور وہاں بھی بھیڑ بڑھتی ہوئی نظر آ رہی تھی۔

"اس طرف تو معاملہ گڑبڑ نظر آ رہا ہے۔ اس بھیڑ میں سے نکلنے کے لیے ہمیں اپنا پولیس آپریشن آف کرنا پڑے گا اور ہم اپنی ہی لاپروائی کا شکار ہو جائیں گے۔" حبیب جیوانی پر تشویش انداز میں بولا۔

"گاڑی چھوڑنے کی صورت میں ہم صرف سات گولیاں چلانے کے بعد نہتے رہ جائیں گے کیونکہ اس بھیڑ میں رائفلیں نکالنا خطرناک ثابت ہوگا۔ لوگوں میں سے کسی نے رائفلیں دیکھ لیں تو ہجوم اسی وقت ہم پر پل پڑے گا۔ ہمیں مسجد میں جانے سے گریز کرنا ہوگا۔"

"فی الحال گاڑی اسی ویران گلی کی طرف لے چلو۔" اس کے چہرے پر پہلی بار فکرمندی کی علامات ظاہر ہوئیں۔ "ابھی ہمارے پاس سوچنے کے لیے کافی وقت ہے۔"

مجھے خوشی ہوئی کہ اس نے پہلی بار جمع متکلم کا صیغہ استعمال کیا تھا مگر مجھے کوئی اہمیت نہ دی تھی۔

میں نے گاڑی دوبارہ اسی مقام پر لے جا کر کھڑی کر دی جہاں سے ہم گزرے تھے۔ وہاں رکنے کے بعد حبیب جیوانی بولا "تم بھی خطرناک حد تک بھاگنے میں ماہر ہو۔ تمہاری سمجھ میں کیا بات آئی ہے؟"

"تم انتشار یا ذہنی جھٹکے دے کر میری عقل کو بالکل ماؤف کیا

"زور دو۔ عقل پر زور دو۔ ہو سکتا ہے کہ تم ہی کوئی راہ نکال سکو۔ میرا وہاں پہنچنا ضروری ہے۔" اس نے ایک بار پھر ریموٹ کنٹرولر اضطراری طور پر جیب سے نکال کر ہاتھ میں لے لیا۔

میں ایک گہرا سانس لے کر رہ گیا "مجھے ابھی نہیں معلوم کہ ذیڑھ سو فٹ کا کیا مسئلہ ہے۔ سر پیر سے واقفیت حاصل کیے بغیر بھلا میں کیا کر سکتا ہوں؟"

اسی لمحے ٹرانسیٹر پر اول خان کی آواز سنائی دینے لگی۔ "بلیک ہاک اے "کالنگ بلیک ہاک بی۔ اوور!"

"بی ایچ بی آن لائن' سرا اوور!" فوراً ہی ایک بھاری اور کرخت آواز گونجی۔

"اس وقت ڈیڈ لائن میں صرف دس منٹ باقی رہ گئے ہیں۔ ہم آپریشن کے لیے بالکل تیار ہیں۔ یہ بتاؤ کہ تمہاری کیا پوزیشن ہے؟ یہ راز بھی اب سب کے علم میں آ جانا چاہیے کہ ٹارگٹ سے نکاسی کا دوسرا راستہ کہاں ہے اور ادھر تم نے کیا بندوبست کیا ہے؟ اوور!"

"تمہ والی کی گلی میں گوڑے کے متعلقہ دو عبرے ملحق مین ہول سات بجے سے مسلسل نگرانی میں ہے۔" آپریشن پر بلیک ہاک بی نے اول خان کو اپنے اکھڑ انداز میں رپورٹ دینی شروع کی اور حبیب جیوانی ایک بے معنی غراہٹ کے ساتھ اپنی نشست پر سے اچھل پڑا۔

"قسم قرآن کی' میں مخبری کرنے والے کے بدن کا ایک ایک ریشہ ادھیڑ ڈالوں گا۔" غصے کی شدت میں اس کے منہ سے ادھورے الفاظ ادا ہو رہے تھے۔ "میرے ساتھ سنگین ترین غداری کی گئی ہے۔"

"یہ بعد کی باتیں ہیں۔ یہ نہ بھولو کہ تمہارے پاس دس منٹ سے بھی کم وقت رہ گیا ہے۔"

حبیب جیوانی نے ریموٹ کنٹرولر کو اپنے بائیں ہاتھ میں منتقل کیا اور ریوالور داہنی مٹھی میں جکڑ لیا۔

"جہاں تک میں سمجھتا ہوں۔" بلیک ہاک بی کہہ رہا تھا۔ "ابھی تک راہ گیروں کا دھیان جانے والے ہمیں نہیں دیکھ سکتے۔ ٹھیک وقت پر میں چار آدمیوں کے ساتھ اندر داخل ہو کر نقشے کے مطابق پیش قدمی شروع کر دوں گا۔ دو مسلح کمانڈو بدستور مین ہول پر حفاظت کرتے رہیں گے۔ اوور۔"

"ویری گڈ! اسی وقت ہم بھی ریڈ شروع کر دیں گے۔ ہماری اندر ہی ملاقات ہوگی۔ اوور اینڈ آل۔"

"وہ لوگ خفیہ راستے پر بھی قابض ہیں۔" میں نے پُرتشویش لہجے میں کہا۔

"ہر کام پوری تیاری کے ساتھ کیا جا رہا ہے مگر بچپن میں بھی موت کے جبڑوں میں ہاتھ ڈالنے کا عادی ہوں۔ میں انہیں بتاؤں گا کہ مجھ سے ٹکرانا بچوں کا کھیل نہیں ہے۔" وہ آپے سے باہر ہوا

جا رہا تھا۔

"پھر تم کس بات کا انتظار کر رہے ہو؟" میں نے اسے اکسانے کی نیت سے کہا۔

حبیب جیوانی کے صبر کا پیمانہ لبریز ہو گیا۔ وہ اپنے پاس موجود آپریٹس کا بٹن دبا کر ہذیانی انداز میں غرانے لگا۔ "میں تم سب کو فنا کر دوں گا۔ تم بلیک ہاک نہیں گیدڑ ہو جو بے خبری میں وار کر رہے ہو۔ تم نے میرے دفتر میں قدم بھی رکھا تو میں اس پوری عمارت کو ملبے کے ڈھیر میں بدل دوں گا اور یہاں مرنے والوں کی ساری ذمے داری تم لوگوں کے سر ہو گی۔ میں ٹریڈ لائن کا چیف ہوں اور میری مرضی کے بغیر تم وہاں سے کوئی زندہ یا مردہ تو درکنار، ردی کاغذ کا ایک بے وقعت ٹکڑا بھی نہیں لے سکتے۔"

اس نے لائن اوور کیے بغیر بٹن چھوڑ دیا۔ اول خان کو شاید ریڈیائی شور معدوم ہونے سے صورت حال کا ادراک ہو گیا اور اس کی نرم آواز ابھری۔ "تم شاید ہماری ہی صفوں میں شامل ہونے میں کامیاب ہو گئے ہو؟ تم خود کو ہمارے حوالے کر دو تو تم سے نرم سلوک کیا جا سکتا ہے۔ اوور!"

"میں سرکاری کتوں کا احسان لینے کا عادی نہیں ہوں۔ میں جب لوگوں کو ٹکڑے کھلا کر انہیں اپنا غلام بناتا ہوں۔ اپنی قیمت بتاؤ یا پھر آگے بڑھو۔ انجام تمہارے سامنے آ جائے گا۔"

"تم کہاں ہو؟ ہم تم سے تفصیلی مذاکرات کرنا چاہتے ہیں۔ اوور!" اول خان مکاری پر اتر آیا۔

"جہنم میں، جہاں تم سب جلد ہی پہنچنے والے ہو۔ شام سے تم لوگوں کی مشقیں کی آواز سن سن کر میرا سر دکھنے لگا ہے۔ اب تم اپنا کام کرو میں اپنا کام دکھاؤں گا۔"

دوسری طرف سے اول خان بار بار اسے پکارتا رہا لیکن اس نے کوئی جواب نہیں دیا۔ وہ ان ریڈیائی آوازوں کو نظر انداز کر کے مسلسل مجھے گھورے جا رہا تھا۔

پھر آپریٹس پر سینٹرل پولیس کنٹرول اور اول خان کے درمیان اس پُراسرار ریڈیائی مداخلت پر بات ہونے لگی لیکن چیف نے پاور سوئچ آف کر کے وہ آپریٹس بے پروائی سے پائیدان میں ڈال دیا۔

"حالات مسلسل تمہاری نشان دہی کر رہے ہیں۔" آخر کار وہ کھل کر میرے سامنے آ ہی گیا۔ "لیکن تم میرے نمبر دو ہو۔ میں کیسے مان لوں کہ یہ مخبری تم نے کی ہو گی؟ اس زیر زمین راستے سے میرے علاوہ صرف تم واقف ہو۔ میڈو اور ڈان کمیشی کا ڈاب اس دنیا میں نہیں ہیں۔ شیر شاہ کو میں اس اعتبار کے قابل نہیں سمجھتا۔ بتاؤ، یہ مخبری کس نے کی ہے؟" اس نے اس وقت تک پستول نہیں نکالا تھا۔

"مجھ پر شبہ ہے تو مجھے گولی مار دو یا میرے ساتھ مل کر دفتر سے زیادہ سے زیادہ دور پہنچنے کی کوشش کرو۔" میں نے بدمزہ لہجے میں کہا۔ "اپنے اختلافات ہم بعد میں بھی طے کر سکتے ہیں۔"

"میں نے اب تک تم پر اعتماد کیا تو اس مرحلے پر ایسا ہی سہی۔" اس نے شکست خوردہ آواز میں کہا۔ "میں ہر قیمت پر دفتر سے اس فاصلے پر پہنچنا چاہتا ہوں۔"

"آتشیں ہتھیاروں اور دستی بموں کے ساتھ؟" میں نے … راست کچھ پوچھنے کے بجائے اس بار پینترا بدل کر سوال کیا۔ اس نے نفی میں سر ہلا دیا۔

"پستول کی بھی ضرورت نہیں ہو گی؟"

"پستول ساتھ ہو تو بہتر رہے گا۔" وہ کچھ سوچتے ہوئے بولا۔ "البتہ ریموٹ کنٹرول میرے ساتھ رہے گا۔"

میرا دل خوشی سے کھل اٹھا۔ "پھر تک وہ … زیادہ فاصلے سے کام نہیں کرے گا؟"

وہ چونک پڑا پھر سنبھالا لیتے ہوئے بولا "لیکن کوئی بات نہیں ہے لیکن ان لوگوں کے خلاف اب یہ میرا واحد ہتھیار ہے … ان کے سامنے آئے بغیر اسی کے ذریعے انہیں کیفر کردار تک پہنچانا چاہتا ہوں۔ اب مجھے پولیس ٹرانسمیٹر کی بھی ضرورت نہیں … اس کا کام ختم ہو چکا ہے۔"

"وہ دس بجے دھاوا بولیں گے اور تم اس وقت اپنے … فاصلے پر موجود رہنا چاہتے ہو؟" میں نے پہلی بار جوابی … ساتھ سوال کیا۔

دور لگے ہوئے اسٹریٹ لیمپس کی کمزور اور پریشان … میں اس کی آنکھوں میں وحشت لہرائی اور اس نے اپنا ہاتھ تیزی کے ساتھ اپنی جیب میں ڈالا تاکہ اپنی مدافعت کے لیے … نکال سکے۔

اس وقت تک وہ پولیس آپریٹس پائیدان میں پھینک چکا اور ڈانگا کا بم کا ریموٹ کنٹرول اس کے ہاتھ میں تھا۔ اس نے اپنی جیب سے پستول نکالتے ہوئے کار کا دروازہ کھول کر … چھلانگ لگا دی اور اترتے اترتے میرے اوپر فائر جھونک مارا … کی عجلت اور گھبراہٹ کی وجہ سے نشانہ خطا گیا۔ گولی ایک … بارودی دھماکے کے ساتھ ونڈ شیلڈ توڑتی ہوئی فضا میں تحلیل ہو گئی۔

میں نے حقیقی خطرے کا احساس کرتے ہی بیم گن نکالنے میں پھرتی دکھائی تھی۔ اس وقت وہی میرا ہتھیار تھی اور زیادہ … سے اس کی کار کوئی غیر یقینی ہو جاتی تھی میں اپنی طرف کے دروازے سے باہر نکلا اور میں نے بیم گن کا نوزل اس کی طرف کر کے ٹریگر دبا دیا۔

بیشتر ٹھوس اشیا کو براہ راست راکھ میں بدل ڈالنے کی … رکھنے والی چمکتی لیزر شعاعوں کی باریک دھار حبیب جیوانی کے سینے کی طرف لپکی۔ اسے شاید بیم گن کی لرزہ خیز ہلاکت … کا اندازہ نہیں تھا، اس لیے اس نے جھکائی دے کر اس … سے بچنا چاہا لیکن پھر بھی اس کا داہنا بازو بیم گن کی زد میں … حبیب جیوانی فلک شگاف چیخوں کے ساتھ بری طرح ناچ …

بے ترتیب قدموں کی وجہ سے بھیم گن کی دھار نے اس کا اٹھا بازو' کہنی سے ذرا نیچے سے کاٹ کر جسم سے الگ کر دیا اور اس کا کٹا ہوا بازو سڑک پر گر کر ماہی بے آب کی طرح تڑپنے لگا۔ حبیب جیوانی کی وحشت زدہ نظریں اپنے الگ سے تڑپتے ہوئے بازو پر تھیں۔ اس نے ایک اور دردناک چیخ مار کر آگے کی طرف دوڑ لگا دی۔ میرا پستول اس کے کٹے ہوئے ہاتھ کی گرفت سے نکل چکا تھا۔ میں نے دوڑ کر اپنا پستول بھی اٹھا لیا جس کے کلپ میں مزید گولیاں موجود تھیں اور پوری رفتار سے حبیب جیوانی کے تعاقب میں ہو لیا جو اذیت اور وحشت کے عالم میں حیرتناک سرعت کے ساتھ دوڑ رہا تھا۔

وہ کاروباری گلی ویران ضرور تھی لیکن اس کے قرب و جوار میں رہائشی علاقہ بھی تھا اس لیے ایک فائر اور دو دردناک چیخوں کا ردعمل فوراً ہی نمودار ہوا۔ بغلی گلیوں سے کئی افراد خوف و ہراس کے عالم میں دوڑتے ہوئے باہر آئے لیکن پھر ٹھٹک کر رک گئے۔ میرے ہاتھ میں لہراتے ہوئے خوفناک پستول کی ہیبت نے شاید ان کی رگوں میں خون منجمد کر دیا تھا لیکن آگے سے آنے والوں نے حبیب جیوانی کا راستہ روک لیا تھا۔

وہ کسی بپھرے ہوئے زخمی سانڈ کی طرح لوگوں کے قابو میں نہیں آ رہا تھا۔ اس کے دل و دماغ پر بھیم گن کے نیلگوں وار کی دہشت سوار تھی اس لیے وہ لوگوں کو روندتا ہوا آگے بڑھتا رہا لیکن مداخلت اور مزاحمت کی وجہ سے اس کی رفتار ٹوٹ چکی تھی اس لیے میں اس کے قریب پہنچنے میں کامیاب ہو گیا۔

میری جھلک دیکھتے ہی لوگوں کی اس ٹولی کو بھی معاملے کی سنگینی کا اندازہ ہو گیا۔ اس وقت مجھے اندازہ ہوا کہ بھرے ہوئے ایک آتشیں ہتھیار کے ذریعے کوئی منحنی سا لڑکا بھی درجنوں شہ زوروں کو بے ضرر بھیڑوں کی طرح ہانک سکتا تھا۔ وہ سب کائی کی طرح دور ہٹتے چلے گئے تھے۔

حبیب جیوانی نے مجھے فرشتۂ اجل کی صورت میں اپنے سر پر منڈلاتا پایا تو بھاگنے کے بجائے' وحشیانہ قوت کے ساتھ میرے بدن سے آ ٹکرایا۔ اس کے داہنے شانے سے اس وقت بھی جلی ہوئی ہڈیوں کی ناقابل برداشت بدبو پھوٹ رہی تھی۔ وہ داہنے ہاتھ سے محروم ہونے کی وجہ سے ویسے ہی کمزور پڑ چکا تھا۔ اس لیے میں نے اسے زندہ پکڑنے کی کوشش میں نیچے گرانا چاہا لیکن میں خود بھی لڑکھڑا کر رہ گیا۔

ہم دونوں کے اردگرد جمع ہونے والوں کی تعداد میں اضافہ ہوتا جا رہا تھا۔ اس پُرامن علاقے کے باسیوں کے لیے یہ بات ناقابلِ یقین تھی کہ ایک طرف مین روڈ بند کر کے پولیس والے کسی شکار میں مصروف تھے اور اس عقبی سڑک پر دو حریف وحشیانہ خوں ریزی میں مصروف تھے لیکن اس کے باوجود کسی نے ہمارے مقابلے میں دخل انداز ہونے کی کوشش نہیں کی تھی۔ لیزر بیم کی ناقابلِ برداشت حرارت نے' حبیب جیوانی کا بازو جلا کر کاٹنے کے ساتھ ہی' اس کے زخم کو اس طرح بند کر دیا تھا کہ خون کا ایک قطرہ بھی نہیں بہہ سکا تھا اور تماشائیوں میں سے کسی کو اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ وہ پیدائشی معذور نہیں تھا بلکہ میرے قہر یا انتقام کا نشانہ بنا تھا۔

میرے ذہن پر صرف ایک ہی خوف سوار تھا کہ ٹریڈ لائن میں نصب ڈائنامائٹس کا ریموٹ کنٹرولر اس کی جیب میں موجود تھا اور اگر وہ مجھے جل دے کر ایک اور لمبی دوڑ لگانے میں کامیاب ہو جاتا تو مسجد کے عقبی پھاٹک پر جمع ہونے والی بھیڑ میں شامل ہونے میں کامیاب ہو جاتا' جہاں میں آزادی کے ساتھ اسے اپنے پستول یا بھیم گن کا نشانہ نہیں بنا سکتا تھا اور اسے مسجد کے اگلے حصے تک پہنچنے کا سنہرا موقع مل جاتا۔

حبیب جیوانی نے اچھل کر میرے چہرے پر ٹکر رسید کرنے کی کوشش کی تو میں نے خود کو بچاتے ہوئے' تیزی کے ساتھ اس کی پنڈلیوں پر فائر کرنا چاہا لیکن وہ نیچے جھکا اور میری چلائی ہوئی گولی اس کی کمر میں پیوست ہو گئی' وہ خفیف سی غراہٹ کے ساتھ وہیں سڑک پر گر گیا۔ اس کی پشت سے اچانک ہی بھاری مقدار میں تازہ تازہ خون ابل پڑا تھا۔ اس کی کرب آلود حالت سے ظاہر ہو رہا تھا کہ گولی کسی نازک حصے میں اتر گئی تھی۔

"ہاتھ۔ ہاتھ...... کٹا ہوا ہاتھ!" اچانک پیچھے سے کسی کی وحشت زدہ چیخیں ابھریں اور ایک مرتبہ پھر ہر طرف سراسیمگی کی لہر پھیل گئی۔ شاید کسی نے حبیب جیوانی کے شانے سے کٹا ہوا ملبوس ہاتھ سڑک پر پڑا ہوا دیکھ لیا تھا اور مختصر ترین وقت میں وہ خبر پوری دنیا میں پھیلانے کے لیے اپنے پھیپھڑوں پر زور ڈال رہا تھا۔

معذور اور زخمی حبیب جیوانی نے چند منٹ تک سڑک پر ہی تڑپ تڑپ کر دم توڑ دیا۔ میری چلائی ہوئی گولی' شاید اس کے گردے وغیرہ کو پھاڑتی ہوئی نکل گئی تھی۔

لوگ خوف اور سکتے کے عالم میں دور ہی سے گردنیں اچکا اچکا کر نامعلوم مقتول کا انجام دیکھنے کی کوشش کر رہے تھے۔ میں نے ان کے حوصلوں کو مزید پست کرنے کے لیے اونچی آواز میں کہا۔ "یہ قتل امن و امان اور قانون کے نام پر ہوا ہے۔ مرنے والا بدنام زمانہ مجرم تھا۔ کوئی اس کی لاش کے قریب آنے کی کوشش نہ کرے۔ میں پیچھے سے اس کی کار وغیرہ لانے کے لیے جا رہا ہوں۔"

میں پورے اعتماد کے ساتھ واپس چل دیا۔ بھرے مجمع میں کوئی مجھے روکنے یا ٹوکنے کی جرأت نہیں کر سکا۔ البتہ چند بے خوف لڑکوں کی ٹولی مجھ سے محفوظ فاصلہ برقرار رکھتے ہوئے فٹ پاتھ کے کنارے کنارے میرے پیچھے چل پڑی تھی۔ وہ شاید یہ یقین کرنا چاہ رہے تھے کہ میں اپنے حریف کو قتل کرنے کے بعد قانون کے نام پر وہاں سے فرار نہیں ہو رہا تھا۔

میں نے پیچھے آ کر سڑک پر سے حبیب جیوانی کا کٹا ہوا مردہ ہاتھ اٹھایا جو بدستور قمیص اور جیکٹ کی ڈھیری آستینوں میں لپٹا

ہوا تھا۔ میں نے ریڈ ہاتھ عقبی پائیدان پر ڈالا اور اس کی کار اسٹارٹ کر کے آگے بڑھا دی۔ اسی کے ساتھ میں نے پولیس آپریٹس پر ٹرنک کال کا فرضی نام اختیار کر کے بلیک ہاک اے یعنی افضل خان سے رابطہ کرنے کی کوششیں شروع کر دیں تھیں۔

تیسری کوشش کے بعد افضل خان کی جانب سے تحیر آمیز جواب آیا۔ "بلیک ہاک اے کالنگ! تم کہاں ہو؟ کیا کرتے پھر رہے ہو؟ اور یہ آپریٹس تمہارے پاس کیسے آگیا؟ اوور!" اس نے میری آواز پہچان لی تھی۔

"میں میمن مسجد کی عقبی سڑک پر ہوں۔ تمہارا شکار سڑک پر مرا پڑا ہوا ہے اور میں نے یہ آپریٹس اسی سے حاصل کیا ہے۔ اوور!" میں نے اس کے ہر سوال کا جواب دینے کی کوشش کی تھی۔

"ہم لوگ اس وقت بہت نازک مرحلے سے دوچار ہیں۔ اندر گھسنے کے بعد تین آدمیوں کو پکڑ لیا گیا ہے۔ اب ان کی رہنمائی میں نیچے اترنا ہے جہاں شاید اصل کھیل ہوگا۔ یہ عمارت کو اڑانے والی دھمکی میں کتنی جان ہے۔ اس کی وجہ سے ہر ایک سنگین فرسٹریشن کا شکار ہو گیا ہے۔ اوور!"

"اسے عمارت اڑانے کی کوششوں سے روکنے کے چکر ہی میں مجھے ہلاک کرنا پڑا ہے۔ وہ مہلک ڈیوائس اب بھی اسی کی جیب میں موجود ہوگی۔ میرا خیال ہے کہ اس کے مرنے کے بعد خطرہ ٹل گیا ہے۔ اوور!"

"تم اس کی لاش لے کر اسی طرف آجاؤ۔ میں برابر بات جاری رکھے رہتا ہوں کیونکہ میں اس آپریشن کو درمیان میں چھوڑ کر یہاں سے نہیں نکل سکتا۔ اگر ہماری ارینجمنٹ زمین دوز سرنگ سے پیش قدمی کرنے والوں کی ناکامی میں گڑبڑ ہو گئی تو ہمیں بھاری جانی نقصان پہنچ سکتا ہے۔ اوور!"

"اور یہی مجبوری میرے ساتھ ہے۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "میں اس کی لاش لے کر عمارت سے زیادہ قریب نہیں آنا چاہتا۔ ہو سکتا ہے کہ ہماری اس لغزش سے ڈراما الٹا چل پڑے۔ اوور!"

"میں سمجھا نہیں۔ ذرا اپنی بات کی وضاحت کرو۔ اوور!" وہ مضطرب ہو گیا۔

"وہ ہر قیمت پر عمارت سے ڈیڑھ سو فٹ کے اندر اندر پہنچنا چاہتا تھا۔ میرا خیال ہے کہ ریموٹ کنٹرول یونٹ صرف اسی حد میں کارگر ہو سکتا ہے۔ میں کوئی خطرہ مول نہیں لینا چاہتا۔ اوور!"

"ٹھیک ہے، پھر میں کسی کو بھیجتا ہوں۔ اوور اینڈ آل۔" وہ شاید آپریشن کے کسی نازک مرحلے میں الجھا ہوا تھا۔ اس لیے اس نے گفتگو کا سلسلہ وہیں منقطع کر دیا۔

میں نے کار حبیب جیوانی کی عبرتناک لاش سے قدرے دور فٹ پاتھ کے سہارے پارک کر دی اور آپریٹس آف کر کے نیچے اتر آیا۔ اس وقت میں میمن مسجد کے عقبی دروازے سے کافی دور تھا لیکن پھر بھی وہاں بھیڑ بڑھتی جا رہی تھی اور میں ہجوم کے کسی تخریبی ردعمل کے بارے فکرمند تھا۔

میں نے حبیب جیوانی کی پہلو کے بل پڑی ہوئی لاش کو سیدھا کر کے اس کی بائیں جیب سے ریموٹ کنٹرول والی سیاہ ڈبیا نکالی تو وہ ایک رخ سے پچک چکی تھی۔ شاید حبیب جیوانی نے رسا چھوڑی اور پھر تڑپنے کے دوران اس ڈبیا پر کوئی بے طرح ضرب لگی تھی جس نے اس کا حلیہ بگاڑ دیا تھا۔

میں اس ڈبیا کی تباہ کاری سے بخوبی واقف تھا۔ اس لیے میں نے اسے احتیاط سے اپنی جیب میں رکھ لیا۔

وقت بہت آہستہ آہستہ گزر رہا تھا۔ میرے لیے انتظار کے لمحات اعصاب شکن تھے لیکن پھر بھی میں نے دوبارہ افضل خان سے رابطہ نہیں کیا۔ مجھے اندازہ تھا کہ وہ کسی مشکل صورت حال میں الجھا ہوا ہوگا۔

آخر کار دس منٹ بعد سڑک کے ایک سرے سے کوئی کار نمودار ہوئی جس کے کیبن پر گردش کرنے والی سرخ ایمرجنسی لائٹ روشن تھی۔ قریب آنے پر معلوم ہوا کہ وہ ایک پولیس وین تھی۔ اس کی اگلی نشست پر سادہ پوش ڈرائیور کے ساتھ ایک سیاہ پوش شخص موجود تھا۔ پچھلے حصے سے مزید تین سیاہ پوش، ٹیڈ باوردی سپاہیوں کے ساتھ برآمد ہوئے۔ وہ سب ہی خودکار رائفلوں سے لیس تھے۔

اگلی سیٹ سے اترنے والا سیاہ پوش میری طرف آیا جبکہ انہوں نے لاش کو گھیرے میں لے لیا۔ ایک سپاہی بھیڑ کو منتشر کرنے پر مصروف ہو گیا۔ مجھے اندازہ ہو چکا تھا کہ سیاہ کپڑوں والے "ٹاسک فورس" کے کمانڈوز تھے اور ان سے کھل کر بات کی جا سکتی تھی۔

"میرا نام نادر ہے۔ میں بلیک ہاک اے کی ہدایت پر آیا ہوں۔" میری طرف آنے والے نے دھیمی آواز میں کہا۔ "دشمن کی تحویل سے برآمد ہونے والا ریموٹ کنٹرول کہاں ہے؟"

میں نے اپنی جیب میں سے پلاسٹک کی پچکی ہوئی ڈبیا نکال کر اس کی طرف بڑھا دی۔

وہ چند ثانیوں تک اس ڈبیا کو الٹ پلٹ کر دیکھتا رہا پھر اس کی آنکھیں اچانک ہی حیرت سے پھیلتی چلی گئیں۔ پھر اس نے ڈبیا کو آنکھوں سے قریب لے جا کر ٹارچ کی روشنی میں دیکھ کر کچھ پڑھنے کی کوشش کی اور مایوسانہ انداز میں ایک گہرا سانس لے کر کہا۔

"مجھے افسوس ہے، سر! یہ ریموٹ کنٹرولر تو ایکٹ ہو چکا ہے اور اب یہ جہاں بھی، جو کوئی تباہی لانی تھی، وہ اب سے کافی پہلے آچکی ہوگی۔" اس نے مجھے آگاہ کیا۔

"میرا خیال ہے کہ ایسا نہیں ہوا۔" میں نے ذہنی کے زور پر کہا۔ "تم نے یہ قیاس کیسے لگا لیا؟"

"یہ مشہور زمانہ امریکی کمپنی ما ہیمیں کمپیوٹیشن کارپوریشن کا بنایا ہوا ایم زکی ساخت کا ریموٹ کنٹرولر ہے جو اپنی بہترین کارکردگی کے لیے عالمی شہرت رکھتا ہے۔ اس کا بٹن دبا کر اسے آپریٹ نہ بھی کیا جائے تو اس کی اندرونی ساخت اس طرح رکھی گئی ہے کہ اسے نقصان پہنچنے کی صورت میں بھی یہ اپنا کام کرتا جاتا ہے۔ اپنی اسی خوبی کی وجہ سے ایم آئی جنگی ہتھیار کے طور پر بھی بہت مقبول ہے۔ اس کی ٹوٹی ہوئی حالت اس بات کا ثبوت ہے کہ یہ یونٹ آپریٹ ہو چکا ہے۔ اس کا تعلق کس سسٹم سے تھا؟" بلور کو اپنے موضوع پر پورا عبور حاصل تھا۔

"جہاں تک میری معلومات کا تعلق ہے تو اس ریموٹ کنٹرولر کو طاقتور ڈائنامائٹس کی ایک بیٹری سے جوڑا گیا تھا اور وہ تباہ کن ڈائنامائٹ اسی عمارت کی ذیلی اور زیرِ زمین منزل میں نصب ہیں جہاں کارروائی کی جا رہی ہے۔ ڈائنامائٹ پھٹنے کے بعد اس بلند و بالا عمارت کو اب تک راکھ اور ملبے کا ڈھیر بن جانا چاہیے تھا۔"

"عجیب!" وہ تعجبی انداز میں بولا پھر سوال کیا "پھر یہ رینج کا معاملہ معلوم ہوتا ہے۔ اس کی رینج کیا ہے؟"

"میں بالکل لاعلم ہوں۔" میں نے اس کا امتحان لینے کی غرض سے کہا۔

"ہو سکتا ہے کہ اس ایم آئی کی رینج کم ہو۔ ایس سی پی والے لیے جانے ہوئے ایم آئی پر اس کی رینج کا کوڈ نہیں ڈالتے بلکہ خریداروں کو رازداری سے اس بارے میں معلومات فراہم کرتے ہیں۔ موجودہ صورتِ حال بہت خطرناک ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ٹارگٹ کی طرف چند قدم کی پیش قدمی ہی اس کی مکمل تباہی کا سبب بن جائے۔ اس ریموٹ کنٹرولر کو فوری طور پر یہاں سے دور لے جا کر اس کا سرکٹ ناکارہ بنانا ہوگا۔"

میں نے دل ہی دل میں خدا کا شکر ادا کیا کہ میں اول خان کے اصرار پر حبیب جیوانی کی لاش لے کر ٹریڈ لائن کے دفتر کی طرف نہیں گیا ورنہ ڈیڑھ سو فٹ کی حد میں پہنچتے ہی وہ ہولناک تباہی رونما ہو جاتی جسے روکنے کے لیے میں نے وہ سب بھاگ دوڑ کی تھی۔

"مجھے رینج کا علم نہیں لیکن مقتول بار بار ڈیڑھ سو فٹ فاصلے کی بات کر رہا تھا۔" میں نے کہا۔

"پھر وہی اس کی رینج ہوگی۔" اس نے نتیجہ اخذ کرنے میں ذرا بھی تاخیر نہیں کی۔ "میں یہ ڈیوائس اپنے ساتھ لے جا رہا ہوں۔ تم بلیک ہاک اسے کی طرف چلے جاؤ۔"

حبیب جیوانی کی لاش پولیس وین کے عقبی حصے میں ڈال دی گئی لورش نے حبیب جیوانی کی گاڑی سنبھال لی۔ مجھے ایم اے جناح روڈ پر داخلے کی اجازت ملنی ناممکن تھی اس لیے میں پولیس وین کے پیچھے ہی گاڑی چلاتا رہا۔ ان لوگوں نے بلور کو ٹاور کے قریب اتارا اور سڑک کی غلط سمت سے ٹریڈ لائن کے دفتر کی طرف بڑھا جہاں سے رک رک کر فائرنگ کی آوازیں آ رہی تھیں۔

○☆○

اصل کارروائی ڈیڑھ گھنٹے میں نمٹ گئی۔ خطرے کا احساس ہونے پر شیر شاہ خان اور اس کے چند ساتھیوں نے بھرپور مزاحمت کی کوشش کی تھی لیکن اسپیشل ٹاسک فورس کی اندر اور باہر سے ہونے والی دو طرفہ یلغار نے بہت جلد ان کے پیر اکھاڑ دیے۔ ایک شخص مقابلہ کرتے ہوئے مارا گیا۔ پانچ بری طرح زخمی ہوئے اور باقی نے اس تباہی سے بوکھلا کر ہتھیار ڈال دیے۔

سرنگ سے اترنے والی ٹیم کو اصل مقابلے کے آغاز سے پہلے ہی سرنگ کے اندرونی حصے میں ہیروئن کے چالیس کارٹن مل گئے تھے۔ شاید حبیب جیوانی نے باقی مال وہاں سے نکال کر شیر شاہ خان کے حوالے کر دیا تھا کیونکہ وہ لوگ تہ خانے کے ایک حصے میں ہیروئن کی تھیلیاں کھولے تھوڑی تھوڑی مقدار پیک کر رہے تھے۔ ان سب کو عبرتناک اور لمبی سزائیں دلوانے کے لیے راہ ہموار بہت کافی تھا لیکن حبیب جیوانی کا دفتر ان لوگوں کے لیے بھول بھلیاں ثابت ہوا تھا۔

زیرِ زمین سرنگ سے دفتر میں داخلے کا راستہ، دفتر سے آمد و رفت کا راستہ اور حبیب جیوانی کی میز کا حفاظتی نظام ان لوگوں کی سمجھ میں نہیں آ سکا تھا اور انہیں ان مقامات پر زبردستی سے کام لینا پڑا جس کے نتیجے میں وہ سب چیزیں تباہ ہو گئی تھیں۔ اس کے بعد ڈائنامائٹس کی تلاش کا مرحلہ شروع ہوا۔ بارودی ذخائر کا سراغ لگانے والے جدید ترین آلات کی مدد سے یہ کام آسان ثابت ہوا لیکن ٹریڈ لائن کے زیرِ تصرف عمارتی رقبہ انتہائی وسیع اور پُرپیچ تھا کہ آخری ڈائنامائٹ برآمد کرنے میں صبح کے آثار نمودار ہو گئے۔

تہ خانے اور اس سے اوپر والی منزل کے اہم ستونوں کے گرد رنجیروں سے پچاس کلوگرام وزنی بارودی طاقت کے چھ ایسے ڈائنامائٹ نصب تھے جو پھٹ کر عمارت کے ڈھانچے کی بنیادوں کو اس بری طرح تباہ کر سکتے تھے کہ واقعی پوری عمارت زمین بوس ہو سکتی تھی۔

ان ڈائنامائٹس کا سلسلہ ایم آئی ریموٹ کنٹرول کے ذریعے کام کرنے والے الیکٹرانک یونٹ سے جوڑا گیا تھا۔ وہ پورا نظام اتنی مہارت کے ساتھ عمارت کے ساتھ کیا گیا تھا کہ ایم آئی ریموٹ کے فعال ہونے کے صرف چند سیکنڈ بعد تمام ڈائنامائٹس بیک وقت عمارت کو اڑا کر رکھ سکتے تھے۔

عمارت کو کلیئر قرار دیے جانے کے وقت صبح کے ساڑھے چار بج رہے تھے۔ ہم لوگ ٹریڈ لائن کے دفتر سے باہر آئے تو گھڑیاں صبح کے ساڑھے چار بجا رہی تھیں اور تاروں بھرے آسمان کے مشرقی گوشوں میں اجالے کی موہوم سی دھند نمودار ہو چکی تھی۔ علاقے میں خوشگوار خاموشی کا راج تھا جو دن کے مصروف لمحات میں وہاں عنقا ہوتی تھی۔

اس کارروائی سے فارغ ہونے کے بعد پولیس کو علاقہ کلیئر کرنے کا اختیار دے دیا گیا۔ قیدیوں اور ان کی تحویل سے برآمد ہونے والے سامان کو اول خان نے اپنے نائب کی تحویل میں دے دیا۔ بھاری گاڑیوں پر مشتمل' اس کارواں کی کسی نامعلوم منزل کی طرف روانگی کے بعد' اول خان مجھے اپنے ساتھ لے کر جیپ میں روانہ ہو گیا۔ حبیب جیوانی کی لاش اور اس کا کٹا ہوا ہاتھ' قانونی تقاضوں کی تکمیل کے لیے پولیس کے حوالے کر دیا گیا تھا۔

اس وقت تک اول خان اس قدر مصروف رہا تھا کہ اسے مجھ سے کوئی اور بات کرنے کا موقع ہی نہیں مل سکا تھا لیکن جیپ میں تخلیہ میسر آتے ہی' اس کے ذہن میں سویا ہوا تجسس جاگ اٹھا۔

اس کے لیے حبیب جیوانی کی کہانی بہت حیرت خیز ثابت ہوئی۔ وہ تصور بھی نہیں کر سکتا تھا کہ مقامی مافیا نے اہم اور بارسوخ افسران کو بلیک میل کرنے کے لیے' شہر میں کی کلب کے نام سے عیاشی کا کوئی اڈا قائم کیا ہوا تھا جہاں مہمانوں کا دل بہلانے کے لیے چیدہ چیدہ مقامی اور غیر ملکی لڑکیاں ملازم رکھی گئی تھیں۔ وہ یہ حقیقت سن کر ششدر رہ گیا کہ ایک اہم پولیس افسر نے' ماضی قریب میں' ایک فاحشہ کی فرمائش پر اپنے محکمے کے خفیہ مواصلاتی رابطے کا ایک حساس اپریٹس چوری کر کے اس کے حوالے کر دیا تھا جو آخر کار حبیب جیوانی کے قبضے میں چلا گیا اور محض اسی اپریٹس کی وجہ سے وہ لوگ تباہی کے دہانے پر پہنچا دیے گئے تھے۔ اگر حبیب جیوانی آخری مہم پر نکلتے ہوئے' مجھے نظرانداز کرنے کا فیصلہ کر لیتا تو دنیا کی کوئی طاقت اس کی لائی ہوئی ہولناک جانی و مالی بربادی کو نہیں ٹال سکتی تھی۔ وہاں ہر طرف ملبے اور انسانی جسموں کے چیتھڑے ہی بکھرے ہوتے۔

اول خان نے اشتعال میں آکر فوری طور پر کی کلب جیسے خطرناک اڈے کی بیخ کنی کا ارادہ ظاہر کیا تو میں نے مسکراتے ہوئے اسے مطلع کیا کہ میں وہ نیک کام کافی عرصے پہلے سرانجام دے چکا تھا۔

"اس کا مطلب ہے کہ تمہیں اتنی طویل مدت سے حبیب جیوانی کے وجود اور اس کے سیاہ کرتوتوں کا علم تھا؟" اس نے چونکتے ہوئے لہجے میں احتجاج کیا۔

"یہ بہت پرانی بات نہیں ہے لیکن وہ میری مہم جوئی کا ابتدائی زمانہ تھا۔ میں کی کلب کو بڑے لوگوں کی عیاشی اور اس کے مالکان کی بھاری آمدنی کا ایک گھناؤنا ذریعہ سمجھتا تھا۔ مجھے اس کے اصل مقاصد کا علم نہیں تھا۔ میں کافی محنت کرنے اور وقت گزارنے کے بعد اس پوزیشن میں آیا ہوں کہ آج ہم حبیب جیوانی کی لاش پر اس کے کرتوتوں کا ماتم کر رہے ہیں۔ اس سے پہلے تو بس آنکھ مچولی ہو رہی تھی۔"

"اور میرا قیاس کہتا ہے کہ تم ان کی جڑوں میں بہت دور تک اترے ہوئے تھے۔" اس نے کہا "میں تو یہاں تک سوچنے پر مجبور ہوں کہ معلومات حاصل کرنے کے لیے' تم ان ہی میں شامل نظر رہے ہو۔"

"تمہارا یہ اندازہ درست ہے۔" میں نے اعتراف کیا۔ "ویسے ان کی صفوں میں گھسنا اتنا آسان نہیں تھا۔ آج بھی حبیب جیوانی بار بار میری طرف سے بدک رہا تھا۔"

"حیرت ہے کہ واضح طور پر صاف ستھری سوچ رکھنے کے باوجود تم برے لوگوں کے ساتھ مل بیٹھنے میں کامیابی حاصل کر لیتے ہو۔ مجھے یقین ہے کہ یہ بہت جان جوکھوں کا کام ہو گا۔"

"اس کی ایک چھوٹی سی وجہ ہے کہ میں ہمیشہ سے اچھا آدمی نہیں تھا۔ تم جانتے ہو کہ میرا ماضی بھی بہت داغ دار تھا۔ یہ سب اسی ماضی سے دھوکا کھا جاتے ہیں۔ انہیں یہ علم نہیں ہوتا کہ میرا دل و دماغ بہت سی تعمیری تبدیلیوں سے گزر چکا ہے۔"

باتیں کرتے ہوئے ہم اسٹیشن فور پہنچے تو وہاں اول خان کے لیے ایک اہم پیغام موجود تھا۔ اس کی غیر حاضری میں اس کے کمانڈنگ آفیسر نے فون کیا تھا۔

میرے ذہن میں پہلا خیال ظفر یا البرٹو یلینا کے بارے میں آیا کیونکہ اس وقت تک اس کے سنے اور بڑے لنگر پر تمس کے بارے میں کوئی اطلاع نہیں آئی تھی لیکن اول خان کا خیال مختلف تھا۔ آپریشن بلیک ہاک کے سلسلے میں اوپر سے باقاعدہ اجازت لی گئی تھی اس لیے کمانڈنگ آفیسر اس آپریشن کے نتائج کے بارے میں بھی فکرمند ہو سکتا تھا۔

اول خان کے سر پر کام کا بھوت سوار تھا اس لیے اس نے فوراً ہی اپنے سی او کو فون کرنے کا ارادہ کیا لیکن میں نے وقت کا احساس دلا کر اسے روک دیا۔

"تم کہتے ہو تو صبح ہونے کا انتظار کر لیتا ہوں لیکن اسپیشل ٹاسک فورس میں کام کے لیے وقت کا کوئی تعین نہیں ہوتا۔ ہو سکتا ہے کہ سی او اس وقت بھی میری جوابی کال کے انتظار میں جاگ رہا ہو۔"

دوسری طرف مجھے غزالہ اور سلطان شاہ کا خیال تھا۔ انہیں معلوم تھا کہ میں حبیب جیوانی کا پیغام ملنے پر روانہ ہوا تھا اس لیے وہ میری سلامتی اور واپسی کے بارے میں فکرمند ہو سکتے تھے لیکن دوسری طرف ویرا کی ذات تھی۔ اسے میرے اور حبیب جیوانی کے مراسم کے بارے میں علم نہیں تھا۔ میں فلیٹ سے روانہ ہوا تو وہ اپنے پرانے دوستوں سے ملنے گئی ہوئی تھی لیکن اس وقت تک یقینی طور پر فلیٹ میں واپس آ چکی ہو گی۔ اگر میرے فون کرنے پر وہی ریسیور اٹھا لیتی تو میرے پاس' اسے سنانے کے لیے کوئی مضبوط کہانی نہیں تھی۔

لیکن پھر بھی غزالہ کی پریشانی کا تصور میرے لیے پریشان کن تھا۔ میں نے فون کرنے کا فیصلہ کر ہی لیا۔

وہی ہوا' جس کا مجھے خدشہ تھا۔ دوسری طرف سے ویرا کی

آواز سنائی دی تھی۔

"تم کہاں ہو؟ صبح ہو گئی اور تمہیں یہ احساس بھی نہیں ہے کہ ہم سب تمہارے لیے پریشان ہوں گے۔" اس کی ملامت آمیز آواز سے بھی فکرمندی کی علامات نمایاں تھیں۔

"میں جہاں بھی ہوں خیریت سے ہوں۔" میں نے اپنی آواز بوجھل بنا کر کہا "میں نے صرف یہ بتانے کے لیے فون کیا ہے کہ میری واپسی میں ابھی کچھ اور تاخیر ہوگی۔ میں دس بجے تک گھر آؤں گا۔"

"لیکن یہ تو بکو کہ تم اس وقت کہاں مرے ہوئے ہو؟" اس کی جلی کٹی آواز ابھری۔

"میں اول خان کے ساتھ ہوں۔" میں نے مسکراتے ہوئے جواب دیا۔

"تم جھوٹ بول رہے ہو۔" اس کی آواز سے بے اعتباری جھلک رہی تھی۔ "ان لوگوں نے تو بتایا تھا کہ تم کسی نامعلوم شخص کی فون کال پر عجلت میں فلیٹ سے روانہ ہوئے تھے۔"

"وہ اول خان ہی کی کال تھی۔" میں نے اسے سمجھانا چاہا۔

"اول خان کب سے نامعلوم شخص ہو گیا؟ اس کے بارے میں اتنی رازداری کی کیا ضرورت تھی۔"

"واپس آ کر سب کچھ بتا دوں گا۔ اس وقت میری خطا معاف کر دو۔"

"تم جہنم میں جاؤ۔ تمہارے بارے میں سوچنا' اپنی ذات کو گھن لگانے کے برابر ہے۔" اس نے میرا جواب سننے کی زحمت کیے بغیر اچانک ہی فون بند کر دیا۔ میں نے مسکراتے ہوئے ریسیور کریڈل پر رکھ دیا۔

"بھابی سے بات کر رہے تھے؟" اول خان نے گہری سنجیدگی کے ساتھ سوال کیا۔

"ارے نہیں' وہ بے چاری تو بہت سیدھی سادی ہے۔ اس وقت ویرا نے ٹیلی فون اٹھایا تھا۔"

"ویرا؟ تو کیا وہ اتنی صبح بیدار ہو جاتی ہے؟" اول خان نے حیرت سے پوچھا۔

"وہ میرے انتظار میں شب بیداری کر رہی ہے۔" میں نے اسے آگاہ کیا۔

"یہ کوئی اچھی بات نہیں ہے کہ ایک غیر عورت تمہارے بارے میں اس قدر فکرمندی کا مظاہرہ کرے۔" اس نے اپنی دو ٹوک رائے ظاہر کر دی "ویرا کے اس رویے سے بھابی کو ضرور تکلیف ہوتی ہوگی۔"

"غزالہ میری اور اس کی دوستی کی مصلحتوں اور نزاکتوں سے خوب واقف ہے۔"

"وہ تمہارا ذاتی معاملہ ہے۔ مجھے اس سے زیادہ دلچسپی نہیں ہونی چاہیے۔ اب یہ بتاؤ کہ ویرا نے تم کو ظفر کے بارے میں کیا کچھ بتایا ہے۔ فون پر تو تم سے تفصیلی بات ہی نہیں ہو سکی تھی۔"

میں نے ویرا کی ذاتی آرا اور تبصروں کو حذف کر کے حقائق اسے بتا دیے۔

جوگوتاکی انٹیلی جنس کو کس فورس میں ظفر کے ہم شکل کی موجودگی کی اطلاع پر اول خان بھی بہت بری طرح چونکا تھا لیکن اس کی آخری رائے بھی یہی تھی کہ کولمبیا کے کسی باشندے کے لیے اہل زبان کی طرح اردو پر عبور حاصل کرنا ممکن نہیں تھا' اس لیے ظفر' ظفر ہی تھا۔ البرٹو نہیں ہو سکتا تھا۔

"لیکن میں اب بھی اپنے شبہات پر قائم ہوں۔" میں نے اصرار کیا۔

"خیر' فنگر پرنٹس کا موازنہ آخری فیصلہ کر دے گا۔ آخر تمہیں ظفر کی اصلیت پر شبہ کیوں ہے؟"



"نہیں یہ ممکن ہی نہیں ہو سکتا کہ کوئی بھی پاکستانی اس حد تک گر سکتا ہے کہ وہ اسرائیل، کرنل جیسی جوزا یوڈا اسٹارز کے لیے کام کرنا شروع کر دے گا۔ آخری درجے کی یہ نمک حرامی کسی صحیح النسل پاکستانی کے تصور میں بھی نہیں آ سکتی۔" میں نے از سر نو بحث سے گریز کرتے ہوئے کہا۔

"وہ صرف ایک شبہ تھا جو دور از کار بھی ثابت ہو سکتا ہے۔"

"لیکن مجھے تمہارا ابتدائی شبہ اب بھی بہت جاندار نظر آ رہا ہے۔"

"بات پھر فنگر پرنٹس کے موازنے پر آ جاتی ہے۔ اگر وہ ظفر ہی ہے تو ہمیں ماننا پڑے گا کہ وہ پوری نیک نیتی کے ساتھ فورس کی خدمت کر رہا ہے۔"

میں نے خاموشی اختیار کر کے وہ موضوع وہیں ختم کر دیا لیکن میرا ذہن اسی ایک نکتے میں الجھا ہوا تھا کہ کرنل جیسی جوزا اپنے کسی خفیہ مفاد کے بغیر اپنے گروہ کے ایک رکن کو کیونکر آزاد کر سکتا تھا۔ ظفر کے معاملے میں کہیں نہ کہیں کوئی گڑبڑ ضرور موجود تھی۔

"تم گھر جا کر آرام کرنا چاہو تو میرا کوئی ڈرائیور تمہیں چھوڑ آئے گا" اول نے پیش کش کی۔

"میں تمہاری اور سی او کی گفتگو ہونے تک یہاں رکنا چاہتا ہوں" میں نے ہنستے ہوئے کہا "اسی وجہ سے میں نے وردا کو دس بجے واپسی کی اطلاع دی تھی۔"

"اس سے کیا فرق پڑتا ہے؟ میں فون پر تمہیں اس گفتگو کے نتیجے سے آگاہ کر دوں گا۔"

"اس وقت تک وردا میری زندگی عذاب بنا دے گی۔ میں ظفر کے بارے میں ٹھوس معلومات حاصل کیے بغیر گھر واپس گیا تو وہ میری رات بھر کی غیر حاضری کے بارے میں جرح کر کے مجھے پریشان کر دے گی۔"

"تو کیا تم اسے ٹانیا کی کہانی نہیں سناؤ گے؟" اس نے حیرت سے پوچھا۔

"میں ٹانیا کو کیا جانوں؟" میں نے ایک ٹھوکا مار کر کہا "وہ سب تمہارا کھیل بکھیڑا تھا۔ اسی وجہ سے مجھے تمہاری واپسی کا انتظار کرنا پڑا۔ ضرورت ہوئی تو اپنا بھی بالکا چھکا کر وا پیدا کر لوں گا۔"

"ذہانت کے اسلحہ اور بے اعتباری کا ایسا خطرناک امتزاج میں نے آج تک نہیں دیکھا" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا اور میں وہاں سے اٹھ گیا۔

میں ریٹائرنگ روم کی کھڑکیوں کے دبیز پردے کھینچ کر آرام دہ دیوان پر دراز ہوا تو تھوڑی ہی دیر میں میری آنکھ لگ گئی۔ پھر نو بجے اول خان نے بڑی نرمی کے ساتھ مجھے بیدار کیا۔

"تمہیں دس بجے گھر پہنچنا ہے۔ تم چاہو تو میں تمہارے سامنے ہی سی او سے بات کر لوں" اس نے کہا۔

"ابھی تو اندھیرا ہے۔ کیا تمہارا سی او بیدار ہو گیا ہو گا؟ مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے مجھے چند منٹ بعد ہی کچی نیند سے جگا دیا گیا ہو۔"

"اندھیرا صرف اس کمرے میں ہے۔ باہر سورج بہت اوپر جا چکا ہے کیونکہ اس وقت نو بج رہے ہیں جب کہ ہمارے دفتری اوقات سات بجے سے شروع ہو جاتے ہیں" اول خان نے ہنستے ہوئے کہا۔

میں چھلانگ مار کر دیوان سے نیچے آ گیا۔ غسل خانے سے ہاتھ منہ دھو کر باہر نکلا تو ہلکا پھلکا لیکن گرم گرم ناشتا میرا منتظر تھا۔ میں ناشتے سے فارغ ہو کر فوراً ہی اول خان کے دفتر میں پہنچ گیا۔

میں نے وہاں بیٹھ کر سگریٹ سلگائی اور اول خان نے اسپیکر فون آن کر کے اپنے کمانڈنگ آفیسر کا فون ملانا شروع کر دیا۔

رسمی سلام سے شروع ہونے والی گفتگو میں پہلا موضوع بلیک ہاک آپریشن کا تھا۔ کمانڈنگ آفیسر کو اس مہم میں میرے کلیدی کردار کے بارے میں پوری پوری معلومات حاصل تھیں۔ اس نے اول خان کی رپورٹ سننے کے بعد معدود سوالات کیے جن کے تسلی بخش جوابات ملنے کے بعد اول خان نے بہت نرم اور محتاط الفاظ میں ظفر والے معاملے کو چھیڑا۔

"رپورٹ آ گئی ہے۔ اس کے پرانے اور تازہ فنگر پرنٹس میں سو فیصد یکسانیت ہے۔ ایس ٹی ایف میں تقرری کے طریقۂ کار کے بارے میں ہمارے شبہات بے بنیاد ثابت ہوئے ہیں۔ میرا مشورہ ہے کہ اب تم بھی ظفر کی طرف سے اپنا ذہن صاف کر لو۔ وہ ہمارا مخلص اور ایماندار افسر ہے" سی او نے نفس موضوع پر خود ہی اول خان کے شبہات میں ایک فرق بنا کر بات ختم کرنی چاہی۔

"مجھے کوئی شبہ نہیں تھا۔ بس درمیانی عرصے میں اس کی مصروفیات کی بنا پر میرے ذہن میں ایک امکان ابھرا تھا جو آپ والوں تک پہنچانا میرا فرض تھا۔ اب وہ قصہ ختم ہو گیا" اول خان نے جواب دیا۔

چند رسمی فقروں کے تبادلے کے بعد وہ گفتگو ختم ہو گئی۔

"قصہ ختم ہے ہضم" اول خان نے اسپیکر فون کا بٹن آف کر کے گہرا سانس لیتے ہوئے کہا "ظفر، ظفر ہی ہے۔ اس کے حق میں اس سے بڑی گواہی کوئی اور نہیں ہو سکتی۔"

"میرے لیے یہ رپورٹ حیران کن ہے" میں نے ایمانداری کے ساتھ اپنے دل کی بات کہہ دی۔

اول خان کی آنکھیں فرط حیرت سے پیشانی پر جا چڑھیں "اب تمہیں کیا بات پریشان کر رہی ہے؟ فنگر پرنٹس کو تو دنیا بھر کی عدالتیں اور طبی ماہرین آخری شناخت تسلیم کرتے ہیں۔"

"میں جانتا ہوں" میں نے سر جھکا کر آہستگی کے ساتھ کہا "لیکن میری چھٹی حس مطمئن نہیں ہے۔"

"تم بے سبب مغز سوزی ترک کر دو تو وہ مان جائے گی" اول خان

زانو کر میری پشت پر ہاتھ مارتے ہوئے کہا اور میں نے اپنی کرسی سنبھال لی۔

اہل زبان اس وقت فارغ تھا اس لیے اس نے فوری مجھے فلیٹ تک پہنچانے کی پیشکش کی جو مجھے قبول کرنی پڑی لیکن راستے میں ہمارے درمیان کوئی قابلِ ذکر تبادلۂ خیال نہیں ہو سکا۔

میرے پاس فلیٹ کے دروازے کی چابی موجود تھی اس لیے میں ڈور بیل بجائے بغیر قفل کھول کر اندر داخل ہوا تو ویرا اپنی خواب گاہ کے دروازے پر انڈوں سے بھاگی ہوئی کڑک مرغی کی طرح پھولی ہوئی کھڑی تھی۔ جب کہ پورے فلیٹ میں سناٹا چھایا ہوا تھا۔

"چوروں کی طرح آتے ہو، معلوم ہوتا ہے کہ کہیں سے مار کھا کر لوٹے ہو؟" ویرا نے استہزائیہ لہجے میں کہا۔

"وہ دونوں کہاں ہیں؟" میں نے اس کے تبصرے کو نظر انداز کرتے ہوئے سوال کیا۔

"تم جیسے غیر ذمہ دار فرد کی فکر میں کوئی بھی زیادہ دیر تک جاگ نہیں سکتا۔ طویل انتظار سے اکتا کر دونوں اپنے اپنے ٹھکانوں پر سو رہے ہیں" وہ جھلاتے ہوئے انداز میں بولی۔

میں نے باری باری دیکھا کہ غزالہ کی خواب گاہ اور ڈرائنگ روم کے دروازے بند تھے۔ میری دانست میں ان دونوں کو سوئے ہوئے زیادہ دیر نہیں گزری تھی اس لیے ان کی نیند میں مخل انداز ہونا مناسب نہیں تھا۔ دوسری طرف غزالہ کی عدم موجودگی سے فائدہ اٹھاتے ہوئے میں بہتر طور پر ویرا کا غصہ کافور کر سکتا تھا۔ اس لیے میں نے اسی کے کمرے کا رخ کیا لیکن وہ مجھے اندر جانے کا راستہ دیے بغیر دروازے پر ہی کھڑی رہی۔

ویرا کے منہ سے جن کی ہلکی سی بو آ رہی تھی اور کمرے کی فضا بھی اسی بو سے بوجھل تھی۔ میں نے حیرت سے کہا "آج تم نے اپنی ابتدا جن سے کی ہے؟ کیا ارادے ہیں؟"

"ناشتا رات بھر کی نیند سے بیدار ہونے کے بعد کیا جاتا ہے؟" وہ بیزار ہو کر بولی "میں نے اسی کے سہارے پوری رات جاگ کر گزاری ہے اور تم اسے ناشتا کہہ رہے ہو۔"

میں نے اس کا نرم و گداز بازو تھام کر نرمی سے اسے کمرے میں دھکیلتے ہوئے کہا "جلی کٹی باتیں نہ کرو اور ایک گلاس میرے لیے بھی بناؤ۔ اس کے بعد باتیں ہوں گی۔ ویسے تم غصے میں بہت سے زیادہ حسین نظر آنے لگتی ہو۔ دانت پیسنے سے تمہارے دونوں رخساروں میں جو خفیف سے گڑھے پڑتے ہیں وہ کسی بھی سالم مرد کو غرق کرنے کے لیے کافی ہوتے ہیں اور میں بے چارہ تو ایک معمولی ہوں۔"

"ہوش میں رہ کر بات کرو" وہ کمرے میں داخل ہونے میں دقت کے بغیر بولی "اب تم دو کشتیوں کے سوار نہیں رہے ہو جو دونوں کو خوشامد سے بہلا سکو۔ ابھی غزالہ بیدار ہو کر اس کمرے میں گھس آئی تو تم کسی بھیگے ہوئے چوہے کی طرح مسکین نظر آنے لگو گے۔"

"حقیقت اور خوشامدانہ تعریف میں زمین اور آسمان کا فرق ہوتا ہے۔ تم اسے خوشامد قرار دو تب بھی اس سے میرا وہ مقصد نہیں ہے جو تم سمجھ رہی ہو۔"

"میں کیا سمجھ رہی ہوں؟ تم نے مجھے کیا سمجھ رکھا ہے؟" ویرا آنکھیں نکال کر بولی۔

"بیٹھ جاؤ، سکون سے بیٹھ جاؤ" میں نے ہولے سے اس کی پشت سہلاتے ہوئے کہا "یہ نہ بھولو کہ ہم دونوں نے بھی کبھی جوانی کی راتیں اور گرم دوپہروں کے دن ایک دوسرے کے ساتھ گزارے ہیں۔"

"میں نے آج تک تم جیسا غیر ذمہ دار اور ناخلف شخص نہیں دیکھا" وہ بدستور بگڑی ہوئی تھی لیکن اس نے کرسی سنبھال لی تھی۔

میں ہنس پڑا "آج تم پھنس گئیں۔ ناخلف کا لفظ اولاد کے لیے استعمال ہوتا ہے، دوسروں کے لیے نہیں۔ اہل زبان نہ ہونے کا اظہار اسی وقت ہوتا ہے جب روز مرہ کے معمولی الفاظ استعمال کرنے پڑتے ہیں۔"

"بعض مرد بھی اپنی جبلی کمزوریوں کی بنا پر اپنی محبوباؤں کے سامنے اس بری طرح ممیانے لگتے ہیں کہ انہیں بلا جھجک ابکار کے زمرے میں شمار کیا جا سکتا ہے..."

"کم از کم میں ایسے مردوں میں شامل نہیں ہوں" میں نے اپنے گلاس میں برف کے ٹکڑے ڈالتے ہوئے کہا۔

"تم بھی بہت شاطر اور بے شرم ہو" وہ کوئی پرانی بات یاد کر کے اچانک مسکرا دی۔

"خدا کا شکر ہے کہ تمہارے رخساروں کے کنوئیں تو غائب ہوئے" میں نے جلدی سے کہا۔

"رخساروں کے کنوئیں؟" اس نے تعجب کے ساتھ بھویں چڑھا کر سوال کیا۔

"یہ فارسی کے چاہِ غبغب کا سلیس اردو ترجمہ ہے" میں نے سنجیدگی سے کہا۔

"آج تمہیں زبان، الفاظ، محاورے اور ترجمے کیوں یاد آ رہے ہیں؟" اس کا موڈ قدرے بحال ہو چلا تھا۔

"ظفر کے نئے اور پرانے فنگر پرنٹس یکساں ہیں۔ اب صرف یہ دیکھنا باقی رہ گیا ہے کہ کیا اسے اردو زبان پر واقعی ہم لوگوں جیسا عبور حاصل ہے" میں نے اپنے ذہن میں چکرانے والی بات اس کے سامنے اگل دی۔

"لاحول ولا قوۃ!" وہ برا سا منہ بنا کر بولی "شاید تمہاری عقل چلی گئی ہے۔ فنگر پرنٹس کی رپورٹ آجانے کے بعد اب کیا باقی رہ گیا ہے اور یہاں..."

میں نے اس کی بات درمیان ہی سے اچک لی "عقل چلنے کا محاورہ بھی ظفر کا اچھا امتحان ثابت ہو سکتا ہے کیونکہ چلنے کا تعلق معلوم راستوں اور فاصلوں سے وابستہ ہے۔"

"تم نے ابھی تک یہ نہیں بتایا کہ تم نے رات کہاں بسر کی تھی؟" اس نے میری بات سنی اَن سنی کر کے پوچھا۔

"میرے سر پر ظفر کا بھوت سوار تھا اور میں اسی کے بارے میں معلومات حاصل کرنے کے لیے اسٹیشن فور گیا تھا لیکن میرے پہنچنے سے پہلے وہاں دوسرا چکر شروع ہو چکا تھا جس نے رات برباد کر دی۔"

"بولتے رہو میں سن رہی ہوں" میری خاموشی پر اس نے لقمہ دیا۔

جن اور ٹانک واٹر کے متوازن محلول کا ایک بڑا گھونٹ اپنے معدے میں اتارنے کے بعد میں نے کہا "آج شہر میں ایک بہت بڑی کارروائی کی گئی ہے۔ اوپر سے آنے والے احکام کی روشنی میں ہیروئن کا بھاری ذخیرہ پکڑا گیا ہے۔ اول خان اسی کارروائی میں مصروف تھا۔"

"مقامی منشیات فروش بھاری ذخیرے جمع کرنے کا خطرہ مول نہیں لیتے۔ مال آتے ہی تیزی کے ساتھ نکاسی کے اڈوں پر پھیلا دیتے ہیں۔ وہ ایکسپورٹ کرنے والے بڑے لوگ رہے ہوں گے۔"

"پتا نہیں" میں نے بے پروائی کے ساتھ کہا "یہ سب دھندے ٹریڈ لائن نامی کسی دفتر کی آڑ میں ہو رہے تھے۔ دو آدمی مرے ہیں' چند زخمی ہوئے اور بقیہ گرفتار کر لیے گئے۔ اب قیدیوں سے بازپرس کے بعد ہی پوری صورت حال واضح ہو سکے گی۔ اس مہم سے فارغ ہونے کے بعد اول خان نے ظفر کے بارے میں معلوم کیا تھا۔"

"کہیں تم مجھے یہ بتانا تو نہیں چاہ رہے کہ شہر میں ہونے والی کارروائی میں تمہارا ہاتھ نہیں تھا؟" اس نے براہ راست میری آنکھوں میں جھانکتے ہوئے سوال کیا۔

"مجھے اپنی کوئی بات تمہارے دماغ میں ٹھونسنے کی کیا ضرورت ہے" میں نے الٹا اسی سے سوال کر ڈالا۔

"مجھے اڑتی اڑتی خبریں مل رہی تھیں کہ مافیا یہاں جڑ پکڑتی جا رہی ہے۔ ایک زمانے میں وہ لوگ تمہارے پشت پناہ بھی بنے ہوئے تھے۔ وہ درمیان میں نہ آتے تو میرے توڑ شاید تمہیں فنا کر چکے ہوتے۔ کہیں ایسا تو نہیں کہ شی کے قدم اکھاڑنے کے بعد اب تم اپنے پرانے محسنوں پر ٹوٹ پڑے ہو؟"

"تم اچھی طرح جانتی ہو کہ میرا ان سے کوئی تعلق نہیں تھا!" میں نے چڑچڑے لہجے میں کہا "انہوں نے میری مرضی یا خواہش کے بغیر مجھے تحفظ فراہم کیا تھا۔ مجھ سے جوابی تعاون نہیں ملا تو وہ خود ہی مجھ سے ناامید ہو کر غائب ہو گئے۔ تم مجھ پر بلاوجہ یہ الزام تراشی کیوں کر رہی ہو؟"

"جب سے تمہاری اور اول خان کی دوستی ہوئی ہے اینٹی نارکوٹکس فورس کو پُراسرار طور پر بہت زیادہ کامیابیاں حاصل ہونے لگی ہیں" اس نے چبھتے ہوئے لہجے میں کہا۔

"سب سے بڑی کامیابی تو تمہارے تعاون سے ہوئی تھی جب ملیکرا اس ڈیل کے بارے میں میں نے تم کو اول تا آخر باخبر رکھا تھا۔ تم مافیا کی کون سی ہمدرد یا خیر خواہ ہو جو میں تم سے اپنے ارادے چھپاتا پھروں گا؟"

"مشکل یہی ہے کہ تمہارے عزائم کو بروقت سمجھنا ناممکن ہوتا ہے۔ بات سمجھ میں آتی ہے تو پانی سر سے گزر چکا ہوتا ہے۔ اب کچھ نہیں کہا جا سکتا کہ مافیا کو خاک چٹا کر تم کیا کرنا چاہ رہے ہو؟ قابل غور بات یہ ہے کہ ایسے واقعات رونما ہونے کے وقت تم اپنی چھت کے نیچے کبھی محو خواب نہیں ہوتے۔ تم پچھلی رات بھی ایک بڑی کارروائی کی خبر سنا رہے ہو اور وہ رات بھی تم نے گھر سے غائب رہ کر گزاری ہے۔ تم مفروضہ باتوں پر لٹھ لے کر ظفر کے پیچھے گھوم رہے ہو اور مجھ سے یہ توقع رکھتے ہو کہ میں سامنے کی باتیں نظرانداز کر کے تمہیں معصوم مان لوں؟"

"تم پھر الزام تراشی کر رہی ہو" میں نے احتجاج کیا "ابھی تو اول خان کو بھی یہ معلوم نہیں ہے کہ مارے اور پکڑے جانے والوں کا تعلق کس گروہ سے ہے اور تم مسلسل انھیں مافیا قرار دیے جا رہی ہو۔"

"اس بحث پر لعنت بھیجو۔ چند روز میں سب کچھ سامنے آ جائے گا۔"

"چند روز کیا' شاید آج شام کے اخبارات میں ہی سنسنی خیز خبریں آ جائیں گی۔"

"شام کے اخبارات!" اس نے برا سا منہ بنایا "یہ اخبارات خبریں نہیں' اسکینڈل اور سنسنی خیز قیاس آرائیاں چھاپتے ہیں۔ ان کے پڑھنے سے بلڈ پریشر خواہ مخواہ بڑھنے لگتا ہے۔ تمہارے اخبارات جو کچھ کہتے رہیں' مجھے اپنے ذرائع سے اصل کڑیاں مل جائیں گی۔"

"ان کڑیوں سے کہانی تیار کر لو تو مجھے بھی سنا دینا" میں نے ترشی مائل' شیریں محلول کا اگلا گھونٹ لے کر کہا "اب یہ بتاؤ چھٹی کب مل رہی ہے؟"

"وہ کس لیے؟" وہ میرے غیر متوقع سوال پر حیرانی کا اظہار کیے بغیر نہ رہ سکی۔

"ظفر کی اردو دانی کے امتحان کے لیے میں اپنا ٹیچر نجات حاصل کرنی چاہتا ہوں۔"

"اس کے لیے صرف تم ہی کافی ہو۔ چاہو تو غزالہ کو ساتھ لے جاؤ۔ وہ تم سے زیادہ اچھی اردو جانتی ہے۔"

"لیکن ہم دونوں ہسپانوی زبان سے نابلد ہیں۔ اگر ظفر

یہ تو اسے ہسپانوی سے نابلد ہونا چاہیے۔"
"احمقانہ بات ہے" وہ سر جھٹک کر بولی "وہ مجھ سے ملاقات کے بعد بھی ڈیڑھ دو سال تک کولمبیا میں رہا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اس دوران میں اس نے ہسپانوی سیکھ لی ہو۔"
"لیکن محبت اور ہاں محاورے ہسپانوی اس کی سمجھ سے باہر ہونی چاہیے" میں نے اصرار کیا۔
"یہ بات مانی جا سکتی ہے کیونکہ اسپینش ایک مشکل زبان ہے لیکن تم یہ تو بتاؤ کہ کرنا کیا چاہتے ہو؟ میں ولی نہیں ہوں جو تمہارے دل کی بات سمجھ لوں" اس نے میری دلیل کو تسلیم کرتے ہوئے کہا۔
"کوئی عورت ولی ہو ہی نہیں سکتی اور پھر تم؟ میری۔۔" میں نے مزید کچھ کہنا چاہا لیکن اس نے اپنا خالی گلاس میرے سر پر مارنے کے لیے بلند کیا اور مجھے اپنی بات ادھوری چھوڑنی پڑ گئی۔
"تم بعض اوقات تو باتوں پر اتر آتے ہو۔ تمہارے سرحدی علاقوں میں ان پڑھ بوڑھیاں کئی عورتوں کے نام عقیدت سے لیتی تھیں اور وہ سب اپنے اپنے دور کی نامور ولی گزری ہیں" اس نے برہمی سے کہا۔
"وہ جھوٹ بولتی ہوں گی۔ ولی کے لیے مرد ہونا ضروری ہے" میں نے اسے سمجھانا چاہا لیکن وہ بپھر گئی۔
"دراصل ہم دونوں ہی اپنی اپنی جگہ درست ہیں" اسے منانے کے لیے مجھے فوراً وضاحت کرنی پڑ گئی "ولی صرف مرد ہوتا ہے عورت اس درجے پر فائز ہو تو ولی نہیں 'ولیہ' کہلاتی ہے۔ یہ بیوہ سا گرامر یا تذکیر و تانیث کا معاملہ ہے۔ تم بلاوجہ چڑ رہی ہو۔ میں چاہتا ہوں کہ تم ظفر کو ایسے ہی کسی ہسپانوی شوشے میں الجھا دو۔ اس کی گتھی سلجھ جائے گی۔"
"میں تم سے سمجھ لوں گی" وہ فضا میں مکا لہرا کر کھسیائے ہوئے انداز میں بولی۔
"ضرور سمجھ لینا" میں نے دل ہی دل میں کہا اور پھر اسے اپنا منصوبہ سمجھانے لگا۔
ویرانہ جانے کب سے پئے جا رہی تھی۔ کمرے میں ایک طرف کارنوڈز کی ڈیڑھ بوتل خالی رکھی ہوئی تھی اور دوسری بوتل بھی نصف ہونے کو تھی۔ ٹانک واٹر کے خالی ڈبوں کی تعداد ایک درجن ہونے والی تھی لیکن وہ واقعی بلا کی بلا نوش تھی کہ اس کی زبان میں لکنت تھی نہ ذہن پر کوئی مدہوشی طاری تھی۔ وہ میری ایک ایک بات بہت توجہ سے سن رہی تھی اور ایسے پیچیدہ سوال بھی کر رہی تھی جو سلطان شاہ جیسے پارسا کے ذہن کو چھو بھی نہیں سکتے تھے۔

بارہ بجے کے قریب غزالہ بیدار ہوئی اور دندناتی ہوئی ویرا کے کمرے میں گھستی چلی آئی۔
بکھرے ہوئے ریشمی بالوں کے نیچے چمکتی ہوئی مخمور نگاہیں میرے چہرے پر جمیں تو میں ان کی تاب نہ لا سکا۔ مجھے ویرا کے ساتھ دن دہاڑے مے نوشی میں مصروف دیکھ کر اس کے تیور خراب ہو گئے تھے۔ وہ چند ثانیوں تک مجھے گھورتی رہی پھر زبان سے ایک لفظ بھی کہے بغیر وہاں سے چلی گئی۔
"جل تو جلال تو" میں نے بڑبڑاتے ہوئے اپنی کرسی چھوڑی تو ویرا زور سے ہنس پڑی۔
"کمرے میں جاؤ گے تو وہ تمہیں لات مار کر مسہری سے نیچے پھینک دے گی۔"
"میں اس کے بھائی کی خبر لینے جا رہا ہوں۔ وہ خبیث شاید ابھی تک گہری نیند سو رہا ہے۔"
"اسے قسم دے کر پوچھ لینا۔ اس کے بیشتر خوابوں میں، میں ضرور آئی ہوں گی۔"
میں نے سلطان شاہ سے اس کے خوابوں کے بارے میں تو نہیں پوچھا لیکن اسے گہری نیند سے بیدار ضرور کر دیا۔ فلیٹ میں چہل پہل شروع ہو گئی۔ غزالہ نے منہ ہاتھ دھونے کے بعد باورچی خانہ آباد کر دیا۔ میں سلطان شاہ کو مختصر سی لابی میں لے بیٹھا اور اتنی اونچی آواز میں اپنی کہانی سنانے لگا جو غزالہ کے کانوں تک بھی پہنچ سکے۔ ویرا کی موجودگی کی وجہ سے وہ اصل کہانی نہیں تھی لیکن مجھے پورا یقین تھا کہ وہ دونوں خالی جگہیں خود پر کر لیں گے۔
اپنی انتھک محنت سے فضا کو سازگار بنانے کے بعد میں نے راولپنڈی یاترا کا اعلان کر دیا۔

ظفر کے بارے میں میرے اندیشوں سے ان سب کو کماں واقفیت حاصل تھی اس لیے ویرا کی موجودگی کے باوجود ہم کھل کر اس سفر کی افادیت پر بحث کرتے رہے تھے۔ ان میں سے کسی کو قائل تو نہیں کر سکا لیکن میں نے غزالہ کو اس امر پر ضرور آمادہ کر لیا کہ وہ دو چار روز کے لیے مجھے جلدی جانے کی چھوٹ دے دے تاکہ میں اپنی سی آخری کوشش کرنے کے بعد اپنے ذہنی بوجھ سے چھٹکارا حاصل کر سکوں۔

"ویرا تمہاری فکر میں ساری رات شراب پیتی رہی ہے اور تھوڑی دیر پہلے تک تمہارے ساتھ پی رہی تھی۔" آخر میں غزالہ نے تشویش کا ایک پہلو پیدا ہی کر لیا۔ "باہر کی تازہ ہوا لگنے کے بعد اس پر نشہ چڑھنے لگا تو یہ ائرپورٹ پر ڈھیلی جائے گی۔ سفر کا ارادہ کل تک ملتوی کر دو۔"

"میں اُن عورتوں میں سے نہیں ہوں جو شراب کی بوتل سونگھ کر ہی نشے میں لڑکھڑانے لگتی ہیں۔" ویرا نے فخر سے کہا "پھر میں غیر ملکی ہوں۔ تمہاری حکومت نے غیر ملکیوں کو خلوت میں شراب سے نہانے کی بھی اجازت دی ہوئی ہے۔ مجھ پر ہاتھ ڈالنے والوں کو میرے سفارت خانے کے سامنے جواب دہ ہونا پڑے گا۔"

"تمہارا سفارت خانہ!" سلطان شاہ استہزائیہ انداز میں ہنس پڑا "وہاں ہیری کسنجر بیٹھا ہوا ہے۔ وہ بہت دنوں سے تم کو اپنے پوپے دان میں بند کرنے کی فکر میں ہے۔"

"واہ!" ویرا نے بے ساختہ اس کی تعریف کر ڈالی "کبھی کبھی تم سے عقل کی بات بھی سرزد ہو جاتی ہے۔ میں اس ناہنجار کو بالکل ہی بھولی ہوئی تھی۔ اس یاددہانی کے لیے میں تمہاری شکر گزار ہوں۔"

اس بے ہودہ تعریف پر سلطان شاہ کا منہ بن گیا جیسے اس نے شکر کے دھوکے میں دشمن کی گولی چبا ڈالی ہو "تم سے بات کرنا اوکھلی میں سر ڈالنے کے مترادف ہوتا ہے۔"

"سر ہر جگہ ڈالنے کے لیے نہیں ہوتا۔ تم میں سب سے بڑی خرابی یہی ہے کہ تم کبھی بھی کہیں بھی کوئی صحیح چیز نہیں ڈال سکتے۔ ہر کام صرف اپنے سر اور گز بھر کی زبان سے نکالنے کی کوشش کرتے ہو" ویرا نے اس کو بنانے کے لیے دلکش مسکراہٹ کے ساتھ معنی خیز لہجے میں کہا۔

سلطان شاہ کا چہرہ سرخ ہو گیا۔ اس سے پیشتر کہ وہ کوئی سخت جواب دے کر خوش گوار ماحول کو مسموم کر تا میں نے درمیان میں ٹانگ اڑا دی اور ویرا سے مخاطب ہو کر کہا "آپس میں الجھنے کی ضرورت نہیں۔ سلطان شاہ نے نادانی میں تمہیں ایک اہم معاملے کی طرف متوجہ کیا ہے۔ میں کل سے تمہیں یہی یاد دلانا چاہ رہا تھا۔ تمہیں اپنے دوستوں سے میل جول میں بھی احتیاط سے کام لینا چاہیے۔"

"میں تو پہلے ہی سلطان شاہ کا شکریہ ادا کر چکی ہوں" ویرا معصومیت کے ساتھ بولی "مجھے حیرت ہے کہ میری کل شام کی بے احتیاطی نے رنگ کیوں نہیں دکھایا؟ اسلام آباد کے سفر میں مجھے زیادہ ہی محتاط رہنا ہوگا کیونکہ بیشتر سفارتی افسران کراچی اور اسلام آباد کے درمیان سفر کرتے رہتے ہیں اور ان میں سے بیشتر مجھ سے اچھی طرح واقف ہیں۔"

اہم مواقع پر بھیس بدل کر لوگوں کو دھوکا دینا ویرا کا محبوب مشغلہ تھا۔ اس کی اپنی ڈریسنگ ٹیبل پوری طرح آباد تھی۔ بس کسر اس نے غزالہ کے سنگھار دان سے پوری کر لی اور ایک ڈیڑھ گھنٹے کی محنت کے بعد وہ بالکل ہی نئے روپ میں ہمارے سامنے تھی۔

اس نے جلد کو جھلسی ہوئی رنگت دینے والا ٹیننگ لوشن استعمال کر کے اپنے جسم کے تمام کھلے ہوئے حصوں کی شمالی رنگت تبدیل کر لی تھی۔ رنگے ہوئے سنہرے بالوں کو سیاہ بالوں کی انگ رنگ میں چھپایا تھا جس کے ساتھ مغلیہ طرز کی مختصری چوٹی بھی لٹک رہی تھی۔ رنگین کانٹیکٹ لینسز کے استعمال نے اس کی نیلگوں آنکھوں کو بادامی رنگ دے دیا تھا اور یہ ساری تبدیلیاں اتنی بھرپور تھیں کہ اسے قریب سے دیکھنے میں بھی کسی خامی کا سراغ لگانا ناممکن تھا۔ وہ ویرا کے طور پر پہچانی ہی نہیں جا سکتی تھی۔

ان تمام امکانی لیکن غیر ارادی تبدیلیوں کے بعد وہ اتفاقاً جو راستہ اپنایا وہ بنگال کی کوئی روایتی دوشیزہ نظر آنے لگی تھی۔ گھٹنوں سے نیچے تک آتے ہوئے کشادہ اسکرٹ، اونچے گلے کے ریشمی بلاؤز اور اسکارف نے اسے ایک قدامت پرست اور شرمیلی لڑکی کا روپ دے دیا تھا۔

"اس روپ میں تم شراب کو ہاتھ نہیں لگا سکو گی" غزالہ نے تحسین آمیز نظروں سے اس کا جائزہ لیتے ہوئے کہا "قدامت پسند لڑکیاں ایسی چیزوں سے دور رہتی ہیں۔"

"یہ تم سے کس نے کہہ دیا؟" ویرا نے فراخدلانہ قہقہے کے ساتھ کہا "قدامت پرست عورتیں اور لڑکیاں، دینی راہبوں سے بہت مرعوب ہوتی ہیں۔ یہ بگڑے ہوئے راہب بہت بدمعاش ہوتے ہیں۔ شراب نوشی کو عبادت اور ارتکاز کا ایک لازمہ قرار دیتے ہیں۔ لڑکیاں ان کے تنگ و تاریک حجروں میں جا کر ایک گناہ کا اعتراف کرنے جاتی ہیں تو واپسی پر ان کے کندھوں پر گناہوں کا بوجھ لدا ہوا ہوتا ہے۔ ایسی لڑکیاں روز شراب پیتی ہیں لیکن جب پیتی ہیں تو پیتی ہی چلی جاتی ہیں۔ شہروں کے مقابلے میں یورپ کے دیہی علاقوں میں بسنے والی عورتیں اور لڑکیاں زیادہ بھی بہت سادہ لوح اور مظلوم ہیں۔"

"اے یورپ کی دیہاتی لڑکی! مجھے شراب پینے سے منع نہ روکو گی" میں نے دونوں ہاتھ جوڑ کر کہا "لیکن خدا کے لیے تقریر بند کر دے ورنہ آدھے پاکستانی نوجوان کل ہی یورپ کے دیہاتوں کی طرف کوچ کر جائیں گے اور ہر ایک جرمنا کا راہب بنا

پہنچے گا۔"

"یہ لڑکیاں ایسی گری پڑی بھی نہیں ہوتیں کہ ہر کس و ناکس ان پر ہاتھ ڈال دے۔ وہ لڑاکا نہیں ہوتیں لیکن عزت کو خطرہ لاحق ہونے کی صورت میں ہاتھ چھری تک تو ڈال لیتی ہیں۔ انھیں رعب میں لانے کے لیے ایک خاص گھر اور سلیقے کی ضرورت ہوتی ہے" جس سے یہ معاش راہب طاق ہوتے ہیں۔"

"اس روپ میں تمہارا نام کیا ہوگا؟" اس کے خاموش ہونے پر میں نے ایک ایسا سوال داغ دیا جس کے جواب میں موضوع کا تبدیل ہونا ناگزیر تھا۔

"مس سپنے کا سیلو!" وہ دلفریب مسکراہٹ کے ساتھ بولی "یہ بہت دلکش نام ہے۔"

ویرا کی تیاری کے دوران میں موقع نکال کر میں نے غزالہ کو بتایا تھا کہ باقیار اس معاملے میں مجھے بے مثال کامیابی حاصل ہوئی تھی جس کے نتیجے میں عجیب جہوائی کا فتنہ ہمیشہ ہمیشہ کے لیے ختم ہو چکا تھا لیکن میرے اور رافیا کے رابطے کے بارے میں ان دونوں کو ویرا سے مکمل رازداری برتنی تھی۔

فون کرنے پر پی آئی اے کے ریزرویشن آفس سے پتا چلا کہ سات بجے اسلام آباد روانہ ہونے والی پرواز پر کافی نشستیں موجود تھیں اور ہم کمپیوٹر نمبر لے کر بونے پانچ بجے تک ائرپورٹ سے براہ راست ٹکٹ خرید سکتے تھے۔ نمبر لینے کے بعد ہم نے فوراً ہی ائرپورٹ کی طرف دوڑ لگا دی کیونکہ اس وقت چار بج چکے تھے اور میں اس پرواز سے رہ جانے کا خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں تھا۔

ویرا نے ائرپورٹ پہنچتے ہی اردو بھول کر مخصوص لب و لہجے میں انگریزی بولنی شروع کر دی۔ کمپیوٹر نمبر کے حوالے سے ہمیں ٹکٹ کاؤنٹر سے کنفرم ٹکٹ بھی مل گئے۔ پرواز میں خاصا وقت تھا اس لیے ہم چاروں ایک طرف کھڑے ہو کر باتیں کرنے اور کولڈ ڈرنک پیتے رہے اور چھ بجے غزالہ اور سلطان شاہ کو الوداع کہہ کر لاؤنج میں داخل ہو گئے۔

ہم دونوں چیک ان کاؤنٹر سے بورڈنگ کارڈ لے کر پلٹے ہی تھے کہ ویرا کی توجہ اس سفید فام کی طرف مبذول ہو گئی جو لاؤنج میں داخلے کے بعد "اپنا سامان رکھنے کے لیے" انگریز مشین کے سرے پر کھڑا ہوا تھا۔

وہ بانس کی طرح پتلا اور دراز قامت تھا۔ چھ فٹ سے نکلتے ہوئے "قد" کی وجہ سے وجود پر لباس بے ہنگم انداز میں جھول رہا تھا۔ جس کی وجہ سے وہ سفید فام بہت زیادہ نگاہوں کا مرکز بنا ہوا تھا۔

"یہ امریکی سفارت خانے کا ملٹری اتاشی رانڈل گریے بل ہے" ویرا نے سرگوشیانہ لہجے میں میری معلومات میں اضافہ کیا۔ "اس کا شمار طاقت ور ترین سفارت کاروں میں ہوتا ہے کیونکہ اس کی آخری رپورٹ کے بغیر دونوں حکومتوں میں کوئی رضامندی یا فیصلہ خریداری کا معاہدہ نہیں ہو سکتا۔"

وہ اپنا مختصر سا سامان بیلٹ پر رکھ کر بورڈ کے ساتھ مشین کے آخری سرے پر آیا تو یوں لگ رہا تھا جیسے وہ لمبے لمبے ڈگ بھرنے کے بجائے دوڑ رہا ہو۔

"یہ اتنا ہی اہم سفارتی افسر ہے تو اسے ادھر آنے کی کیا ضرورت تھی؟ یہ وی آئی پی لاؤنج استعمال کر سکتا تھا" میں نے حیرت کے ساتھ کہا۔

"یہ کچھ سنکی واقع ہوا ہے۔ عام لوگوں میں گھل مل کر عوامی انداز میں کام کرنے کا روگ اسے پال رکھا ہے لیکن اس کی پیشانی پر ہر وقت سیکڑوں شکنیں پڑی رہتی ہیں۔ یہ چند برس پہلے میرا بوائے فرینڈ رہ چکا ہے۔"

"کیوں میرا خون جلا رہی ہو" اس بانس میں ہڈیوں اور چمڑے کے علاوہ رکھا ہی کیا ہے جو یہ کسی کا بوائے فرینڈ بننے کے قابل ہو۔ الو کا پٹھا! بانس کی اولاد!" میں نے جل کر کہا۔

وہ میرے شانے سے سر ٹکا کر کھلکھلا کر ہنس پڑی جس میک اپ میں نہ ہوتی تو یہ تیر کی طرح میری طرف آتا اور ہائے ڈارلنگ کہہ کر جونک کی طرح مجھ سے چمٹ جاتا۔"

"اور تم اس تصور ہی میں مری جا رہی ہو!" میں نے چڑ کر کہا اور اس کا بازو تھام کر آگے چل دیا۔

طیارے میں سوار ہونے کے بعد اس سنکی امریکی سفارت کار کا عوامی انداز کا دعویٰ دھرا کا دھرا رہ گیا کیونکہ وہ فرسٹ کلاس میں سفر کر رہا تھا جہاں اسے ٹوکنے والا کوئی نہیں تھا۔

دوران پرواز مجھے اپنی سنگین حماقت کا احساس ہوا کہ میں نے اول خان سے ظفر کے دفتر کا پتا لیا تھا اور نہ فون نمبر۔ مجھے اپنی غیر حاضر دماغی پر خاصا ناز آیا لیکن میں نے ویرا سے اس کا ذکر نہیں کیا۔ ہوٹل سے اول خان کو فون کر کے بھی یہ معلومات حاصل کی جا سکتی تھیں۔

اسلام آباد کے ایک بڑے ہوٹل میں پہنچے تو پتا چلا کہ جمعرات کی شام تک وہاں کوئی کمرا ملنے کی امید نہیں تھی۔ وہاں کے پبلک فون سے دوسرے ہوٹل فون کیا تو انھوں نے دو دن بعد رجوع کرنے کا مشورہ دیا۔

میں جھنجھلا کر پلٹا ہی تھا کہ فون کے قریب منڈلاتا ہوا ایک پست قامت شخص میرے پاس آ گیا "میں بہترین اکاموڈیشن کا بندوبست کرا سکتا ہوں" سر! گھر جیسا آرام اور کرایہ ہوٹل سے بھی کم۔"

میں نے استفسار طلب نگاہوں سے اس کی طرف دیکھا تو اس نے انگریزی میں مجھے اپنے ساتھ آنے کا مشورہ دیا۔ راستے میں ویرا بھی میرے ساتھ ہولی اور میں نے اسے صورت حال سے آگاہ کر دیا۔

ہوٹل کے برآمدے سے اترنے کے بعد وہ شخص ایک نیم روشن گوشے میں گملوں کے قریب رک گیا "سکیز! اپنی ایک ٹیکسی

حسین، جنگل کے کنارے، آبادی کے سرے پر سات کمروں کا گیسٹ ہاؤس ہے۔ فل کارپٹ، اٹیچ باتھ، ڈرائنگ روم، ٹیلی ویژن، فریج، ٹھنڈا پانی، صبح کا ناشتا اور کرایہ صرف سات سو روپے!" اس کی زبان "مشینی انداز" میں چل پڑی "یہ مرگلہ کے دامن میں بہترین گیسٹ ہاؤس ہے جسے مس روحی چلاتی ہیں۔"

"باقی سہولتیں؟" میں نے بائیں ہاتھ کا انگوٹھا اپنے دہانے کی طرف لے جاتے ہوئے پوچھا۔

"اوہ، لیں!" وہ خوش ہو کر بولا "ہر چیز ان ہاؤس دستیاب ہے۔ ٹاٹ، فون اور ویڈیو سے لے کر اسکاچ تک، ہر چیز فراہم کی جاتی ہے اور کمروں میں مکمل پرائیویسی ہے۔"

اس نے دو مرتبہ "ہر چیز" پر زور دیا تھا اس لیے میں نے آہستہ سے اردو میں پوچھا "لڑکی وڑکی؟"

اس نے ایک نظر ویرا کی طرف دیکھا جو کیبن اور کھلی ہوئی تھی پھر میری طرف جھک کر بولا "ہر کلی سے نارن تک، سب مل جائیں گی۔ میرا یہ کارڈ دکھائیں گے تو مس روحی آپ کو ہر لڑکی کی تصویروں کا البم دکھا دیں گی۔ ان کی لڑکیوں کا ہر ہفتے میڈیکل چیک اپ ہوتا ہے۔ کال پر آنے والیاں ایڈز فری سرٹیفکیٹ ساتھ لاتی ہیں۔ ایسی سروس پورے شہر میں کہیں اور نہیں ملے گی۔ کالوں کی وجہ سے اب جلکی پھلکی تفریح بھی موذی بیماریوں کی زد میں آتی جا رہی ہے۔ یہ لوگ پیسے کے ساتھ ساتھ ایڈز جیسی بیماری بھی ساتھ لاتے ہیں۔ مس روحی کے گیسٹ ہاؤس میں کالوں کے داخلے پر سخت پابندی ہے اسی لیے وہ محفوظ ہے۔" اس نے اپنی جیب سے ایک کارڈ نکال کر میرے حوالے کر دیا۔

میرے لیے وہ انکشاف حیران کن تھا کہ اس شہر میں وہ دھندے اس قدر منظم پیمانے پر فروغ پا رہے تھے اور مقتدر طبقے اپنی ناک کے نیچے دیکھنے سے قاصر تھے۔ مجھے اس شخص کی باتوں میں دلچسپی محسوس ہونے لگی۔

"تم نے میرے دل میں مس روحی کے لیے تجسس پیدا کر دیا ہے۔ وہ اپنی تصاویر کا البم بھی دکھائیں گی؟" میں نے اسی جیسی وحشانی کا مظاہرہ کرتے ہوئے سوال کیا۔

وہ ہولے سے مسکرایا اور قدرے شرما کر بولا "وہ بہت شریف خاتون ہیں۔ مستقل مہمانوں کے بڑھتے ہوئے دباؤ پر انہوں نے ان تمام آسائشوں کا بندوبست کیا ہے۔ وہ خود تو صرف گیسٹ ہاؤس چلاتی ہیں۔ آپ کے ساتھ یہ خوب صورت لڑکی ہے۔ آپ کو بھلا لڑکیوں کی کیا ضرورت ہوگی؟"

"یہ تو جہاز سے ساتھ ہو گئی ہے۔ ایک دو دن میں دل بھر گیا تو مس روحی سے بات کرنی ہو گی۔"

"میں کسی وقت آپ سے ملوں گا۔" وہ مسلسل چرب زبانی کا مظاہرہ کیے جا رہا تھا "آپ کا دل بھر جائے تو اسے مس روحی سے ملا دیجئے گا۔ یہ خوشی سے ان کے ساتھ رہنا پسند کرے گی۔ اسے عزت اور تفریح کے ساتھ معقول آمدنی بھی حاصل ہو گی۔ وہ ایسی لڑکیوں کو تو ایک وزیر صاحب مقامی شہرت بھی دلوا چکے ہیں۔"

وہ انتہا تھی۔ میرے خون میں اچانک ہی حدت پیدا ہونی شروع ہو گئی اور میں نے اس سے فوراً ہی ٹیکسی رکوانے کا مطالبہ کر دیا۔ اس نے فضا میں ہاتھ لہرایا اور فوراً ہی کہیں سے ایک چمکتی ہوئی سفید کار نمودار ہو کر ہمارے قریب آ رکی۔ ایک مستعد ڈرائیور نے کھولا، دوسرا اس مہربان نے خوشامدانہ انداز میں کھول دیا اور اس وقت تک بند نہیں کیا جب تک میں نے اندر بیٹھنے کے بعد اسے سو روپے کا نوٹ نہیں دے دیا۔

"مس روحی کے گھر جانا ہے۔" مجھے سلام کرنے کے بعد اس نے ڈرائیور کو ہدایت دی اور گاڑی چل پڑی۔

روشن اور کشادہ سڑکوں کے اس شہر میں سفر کرتے ہوئے مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے ہم دونوں کسی تاریک اور گندے گڑھے میں گرنے جا رہے ہوں لیکن اقامتی سہولتوں کے فقدان کی وجہ سے اس وقت وہ گندا گڑھا بھی غنیمت تھا ورنہ چند دن ہی بڑا گزار۔

مس روحی نہایت پرکشش اور باوقار خاتون نظر آ رہی تھیں۔ گیسٹ ہاؤس کی آرائش سے لے کر لباس کی تراش خراش اور انتخاب تک میں اعلیٰ ذوق جھلک رہا تھا۔ اس کی عمر تیس برس سے قدرے متجاوز رہی ہو گی لیکن اس نے میک اپ اور رنگ کے سہارے کسی لڑکی کا روپ دھارا ہوا تھا۔ اگر مجھے اس کے کاروبار کے بارے میں پیشگی علم نہ ہو چکا ہوتا تو میں یقیناً اس کو وہی تعظیم دیتا جو حسن پرست، باوقار حسینوں کو دیا کرتے ہیں۔

گیسٹ ہاؤس کی مالکہ ہونے کے ساتھ منتظمہ بھی وہ خود ہی تھی۔ گیسٹ ہاؤس تین منزلوں پر مشتمل تھا۔ گراؤنڈ فلور اور دوسری منزل کے علاوہ ایک تہ خانہ بھی تھا جو شاید بقیہ عمارت سے کہیں زیادہ حسین تھا۔ آبادی کے سرے اور خودرو جنگل کے آغاز پر واقع وہ مکان ایک پہاڑی کے سرے پر واقع تھا جس کی وجہ سے تین اطراف سے سنگلاخ دیواروں سے گھرا ہوا تھا لیکن جنگل والی چوتھی سمت میں وہ سطح زمین پر ابھرا ہوا تھا۔ خودرو جھاڑیوں سے ڈھکی ہوئی پتھریلی ڈھلانوں اور اس سے آگے گنجان جنگل کے حسین نظارے کے لیے اس سمت میں شیشے کی دیوار بنائی گئی تھی جس کے باہر مضبوط آہنی گرل نصب تھی۔ اندر حریری اور دبیز اقسام کے دوہرے پردے تھے جن کی مدد سے اس خواب گاہ میں حسب مرضی ماحول پیدا کیا جا سکتا تھا۔ اتفاق سے اس وقت وہی ایک زیریں خواب گاہ خالی تھی۔ اس سے ملحقہ کمرے میں کوئی سرکاری افسر مقیم تھا۔

اس مکان کی تعمیر کچھ ایسی تھی کہ ہر منزل سے نکاسی کے الگ راستے تھے۔ ان میں سے ایک لابی اور استقبالیہ سے ہو کر گزرتا تھا

"کم از کم مجھے یہ تو بتاؤ کہ تم یہاں کیا کرنا چاہ رہے ہو؟" آخر کار اس نے سوال کیا۔

"کچھ بھی نہیں۔ فی الحال تو صرف ظفر سے ملنے کا ارادہ ہے۔ اس کے دفتر کا پتا درکار ہے۔" میں نے کہا۔

"وہ بے کار ہوگا۔ اس کا دفتر تو اشرق ٹاؤن میں ہے۔ وہاں چڑیا کا بچہ بھی پر نہیں مار سکتا۔ تم اسے فون کر لینا۔ وہ خود تم سے ملاقات کی کوئی راہ نکال لے گا۔"

اول خان مجھ سے الجھ رہا تھا جب کہ میں زیادہ وقت برباد کرنے کے موڈ میں نہیں تھا۔ میں نے اس سے ظفر کے دفتر کے دو نمبر لینے کے بعد گفتگو کو مختصر کرتے ہوئے فون بند کر دیا۔

ریسیور رکھتے ہی فون کی گھنٹی بج اٹھی۔ دوسری طرف سے روجی بول رہی تھی اور اس کی آواز میں خمار آلود بھاری پن نمایاں تھا "نادر صاحب! آپ ذرا سی دیر کے لیے میرے پاس آسکتے ہیں؟"

"ابھی تو میں باتھ روم خالی ہونے کا انتظار کر رہا ہوں، کیا بات ہے؟"

"میں دخل اندازی پر معذرت خواہ ہوں" اس کے لہجے میں لگاوٹ کا عنصر بڑھ گیا "دراصل میں آپ کو ایک البم دکھانا چاہ رہی تھی۔ فون پر! آپ کے روم میں یہ بات نہیں ہو سکتی۔"

"آج رات تو میں اس البم کو دیکھنا چاہوں گا جو میں اپنے ساتھ لایا ہوں۔ اس سے مایوسی ہوئی تو میں کل ضرور بات کروں گا مگر تمہارے ایجنٹ نے تو کہا تھا کہ تم اس کا رڈ دیکھے بغیر کسی پر اعتماد نہیں کرتیں؟"

"آپ کی بات اور ہے" اس کی آواز دھیمی ہو گئی "حنیف نے مجھے فون پر سب کچھ بتا دیا ہے۔"

"مجھے یہ جاننے میں گہری دلچسپی ہے کہ کیا میں تمہاری تصاویر بھی دیکھ سکوں گا؟"

وہ دھیمے سے ہنس پڑی اور اترا تے ہوئے بولی "میں پروفیشنل نہیں ہوں لیکن آپ کو دیکھنے کے بعد دوستی کرنے کی خواہش پیدا ہو گئی ہے۔ کوئی زندہ پیکر سامنے ہو تو اس کی تصاویر کی کیا ضرورت رہ جاتی ہے۔"

"میرا خیال ہے کہ میں یہاں اچھا وقت گزار سکوں گا" میں نے خوش دلی سے کہا "فی الحال تو مجھے اسکاچ کا انتظار ہے۔ جس سینے کا سلیو ہاتھ روم سے نکلنے ہی والی ہے۔"

"میں پانچ منٹ میں سامان بھجوائی ہوں۔ سیرہ! ناصر شیواز رہ گئی ہے۔"

"وہی بیچی کی" لیکن تم تو خود سپلائی کرنے کے موڈ میں آئی ہوئی تھیں۔"

اس نے خوش خلقی سے میری بات کاٹ دی "میں کباب میں ہڈی بننا پسند نہیں کروں گی۔ آج بیٹھنے سے آپ کو بہت زیادہ متاثر کیا ہوا ہے۔ آج اسے دیکھ لیں ہم کل بھی مل سکتے ہیں۔"

"تم حسین ہونے کے ساتھ ہی بہت سمجھدار بھی ہو۔ ایسا کم ہی دیکھنے میں آتا ہے۔"

"شکریہ اور شب بخیر!" اس نے معنی خیز لہجے میں وہ قہقہہ کر کے انٹر کام بند کر دیا۔

چند روز پہلے کی بات تھی کہ میں بنکاک میں ہونے والی گھناؤنے دھندوں کے بارے میں سوچ سوچ کر پاگل ہوا جا رہا تھا۔ جہاز پر سفر کے دوران ٹکرانے والی روزی نامی تھائی لڑکی کی شرمناک سرگرمیوں نے مجھے حیران کر دیا تھا کہ کھلے بندوں جسموں کا بیوپار کرنے والی اس قوم کے معزز لوگ اپنے قومی افتخار کو کیسے بحال رکھتے ہوں گے اور اب مس روجی میرے سامنے تھی جو دیکھنے میں ان ہی جیسے دراز قد خطوط پر دولت بٹورنے میں مصروف تھی۔ فرق صرف اتنا تھا کہ ہمارے ملک میں روجی جیسی عورتوں کی بہتات نہیں تھی۔ وہ چوری چھپے اور چیدہ چیدہ حلقوں میں گلشن کا کاروبار چلا رہی تھیں جہاں تک رسائی عام فرد کے بس میں نہیں تھی لیکن تھائی لینڈ میں عموماً اور بنکاک میں خصوصاً دنیا کے اس خطۂ زمین جیسے کو ایک اعتبار سے گھریلو صنعت کا درجہ حاصل تھا اور عیاشی کی سہولتیں "مقامی یا غیر ملکی یا فلاں رنگ" چی کے امتیاز کے بغیر ہر کس و ناکس کو حاصل تھیں۔ بڑھیا مال کے اونچے دام وصول کیے جاتے تھے اور چالو مال آٹھ دس امریکی ڈالروں میں بھی ہاتھ آجاتا تھا۔ مس روجی کا راستہ وہی تھا لیکن غنیمت تھا کہ یہ لعنت ابھی گنے چنے قحبہ خانوں تک ہی محدود تھی۔

ہماری شراب کا دور کمرے میں مِنی بار موجود تھا۔ چھوٹے سے ریفریجریٹر میں کولڈ ڈرنک اور سوڈے کی بوتلوں کے علاوہ پانی، برف اور بیئر کے بار بے موجود تھے۔ ان میں سے کسی شے میں جوکنا شامل نہیں تھی۔ تھوڑی دیر بعد ایک عورت خوب صورت ٹرے میں شیواز ریگل کی بوتل، دو چمکتے ہوئے گلاس اور آئس کیوب لے آئی۔ ایک پلیٹ میں مونگ پھلی کے نمکین دانوں اور بھنے ہوئے غیر ملکی کاجو کی تھیلیاں بھی موجود تھیں۔ روجی صرف شراب کا فراہم نہیں کرتی تھی بلکہ ایک اچھی میزبان کی طرح سے دیگر لوازم کا بھی خیال رکھتی تھی۔

اندر سے دروازہ بولٹ کر کے ہم دونوں پچھلے کی دیوار کے ساتھ پڑی ہوئی میز کے گرد بیٹھ گئے۔ مکان کے اوپری حصے سے سرسبز جنگل پر روشنی ڈالنے کا انتظام تھا جس کی وجہ سے دور تک پھیلے ہوئے جنگل کا خاصا حصہ واضح طور پر نظر آرہا تھا جب ہمارے دوسرے پہلو پر آرام دہ بستر اور دیگر آسائشیں میسر تھیں۔

اس حسین اور رومان پرور ماحول کا ہوٹل کی گھٹن زدہ فضا سے موازنہ کیا ہی نہیں جا سکتا تھا۔ اسکاچ کا پہلا لاج پیگ کرنے کے دوران بھی ہم دونوں "روجی" اس کے دلال اور لوگوں کے منظم کاروبار کے بارے میں باتیں کرتے رہے۔

دوران میں ہمیں جنگل میں چند بھیڑیے بھی ادھر اُدھر بھاگتے نظر آئے۔ آبادی سے ملحق جنگل میں حیوانی زندگی کے وہ آثار اس ماحول کو پُراسرار بنا رہے تھے۔

گلاس خالی کر کے میں نے فون سنبھال لیا۔ مجھے معلوم تھا کہ ظفر فرض شناس افسر ہونے کے ساتھ ہی مجرد بھی تھا اور اپنی راتیں دفتر کے قریب ہی گزارنی پسند کرتا تھا۔ اس وقت رات کے دس بجنے والے تھے لیکن اس سے رابطہ ہونے کی موہوم سی امید میں میں نے اس کا نمبر ملا ہی لیا۔

تیسری گھنٹی پر فون اٹھا لیا گیا۔ وہ ایس پی آفس کا کوئی گارڈ وغیرہ تھا۔ اس نے ظفر کا نام سنتے ہی مجھے لائن ہولڈ کرنے کے لئے کہا اور چند سیکنڈ بعد ظفر لائن پر آ گیا۔ اول خان کی طرح وہ بھی یہ جان کر حیران رہ گیا کہ میں اسلام آباد میں موجود تھا۔ میں نے اس پر یہی ظاہر کیا تھا کہ میں کسی ذاتی کام کے سلسلے میں وہاں آیا تھا اور اس موقعے سے فائدہ اٹھا کر اس سے ملاقات کرنی چاہ رہا تھا۔ میں نے دورا اپنے ساتھ آئی ہوئی کسی لڑکی کا کوئی ذکر نہیں کیا۔ ظفر کو شاید بلیک ہاک آپریشن کے بارے میں کچھ معلوم نہیں تھا کیونکہ اس نے اس بارے میں کوئی ذکر نہیں کیا۔

دیر ہو جانے کے باوجود وہ اسی وقت آنے کے لئے آمادہ تھا اس لئے میں نے بھی اسے روکنے کی کوشش نہیں کی اور گیسٹ ہاؤس کا پتا دینے کے بعد فون بند کر دیا۔ اس نے آدھے گھنٹے میں پہنچنے کا وعدہ کیا تھا۔

میں دورا کے ساتھ ظفر سے ملاقات کا پروگرام طے کرنے میں مصروف ہو گیا۔ میں نے روحی کو اطلاع دے دی تھی کہ میرا ایک مہمان آنے والا تھا جس کے پہنچتے ہی مجھے اطلاع دے دی جائے تاکہ میں اوپر جا کر اسے خوش آمدید کہہ سکوں۔

ظفر مقررہ وقت سے کئی منٹ پہلے گیسٹ ہاؤس پہنچ گیا۔ پروگرام کے مطابق دورا باتھ روم میں جا گھسی اور میں کمرے سے نکل کر اوپر چل دیا۔ وہاں مختصری لابی میں ایک جوڑا صوفے پر بیٹھا راز و نیاز میں مصروف تھا۔ روحی اپنی اُدھیڑ عمر ملازمہ کے ساتھ کاؤنٹر پر مصروف تھی اور ظفر ٹہل رہا تھا۔ مجھے دیکھتے ہی اس نے نہایت گرم جوشی کے ساتھ مجھے اپنی باہوں میں بھینچ لیا۔

ظفر کے سانسوں میں الکحل کی موہوم سی بو رچی ہوئی تھی جس نے مجھے چونکا دیا۔ اس نے میرے سامنے کبھی شراب کو ہاتھ نہیں لگایا تھا اور میں اسے زاہد ہی سمجھتا چلا آیا تھا۔ اگر زُہد کے پیچھے یہ چھپا ہوا تھا تو میرے کمرے میں اس کے امتحان کا پورا بندوبست تھا۔

میں اُسے اپنے ساتھ کمرے میں لے آیا۔ اندر قدم رکھتے ہی شیشے کی دیوار کے اس پار نظر آنے والا جنگل کا نیم روشن منظر دیکھ کر لاجواب سا رہ گیا۔ ”یہ تو بہت حسین جگہ ہے لیکن خطرناک بھی۔ پہلے اس جنگل میں گیدڑ اور جنگلی سور بکثرت پائے جاتے تھے لیکن قرب و جوار میں آبادی بڑھنے کی وجہ سے ان کی تعداد کم ہوتی جا رہی ہے۔ پھر بھی یہ جانور بھوکے ہوں تو شیشہ توڑ کر اندر آ سکتے ہیں۔“

”شیشے کے پیچھے لوہے کی مضبوط گرل لگی ہوئی ہے“ میں نے وضاحت کی۔ کمرے میں روشنی کم ہونے کی وجہ سے وہ گرل پر غور نہیں کر سکا تھا ”اس کمرے کا حسن یہی ہے کہ اندر تاریکی سے اجالے میں مکمل ہی ہو اور باہر پورے چاند کی رات ہو۔ یہ مکان بنانے والے نے لوکیشن کا بھرپور فائدہ اٹھایا ہے۔“

”مدہوشی کے ساتھ ایک حسین ہو“ اس نے شیشے کی دیوار کے ساتھ لگی ہوئی میز کی طرف اشارہ کرتے ہوئے قہقہہ مار کر کہا ”اور باہر گیدڑوں کا غول ہوا ہو کر رہا ہو تو یہ منظر مکمل ہو جاتا ہے۔“

”بوتل سے شوق ہو تو شیواز حاضر ہے“ میں نے فوراً ہی اسے پیش کش کی۔

”تنہائی زیادہ کھلتی ہے تو کبھی کبھار تھوڑی سی پی لیتا ہوں۔ آج ایک پیگ لیا تھا۔ تھوڑی سی چل جائے گی“ اس نے بلاجھجک میری دعوت قبول کر لی۔ میں نے دانستہ اسے ایسی کرسی پیش کی کہ اس کا رخ باتھ روم کے دروازے کی طرف رہے اور دورا باہر آتے ہی اسے دیکھ سکے۔

”اس کمرے میں تمہارے ساتھ اور کون ہے؟“ اس نے میز پر رکھے ہوئے دو گلاسوں کو دیکھ کر متجسس انداز میں گہرے سانس لیتے ہوئے سوال کیا۔ اس کی توجہ کا مرکز دوسرا گلاس تھا جس کے سرے پر دورا کی گہری لپ اسٹک کے ہلکے ہلکے داغ نظر آ رہے تھے۔

”ایک لڑکی ہے“ میں نے معنی خیز لہجے میں کہا ”اسی کے کام سے یہاں آیا ہوں۔“

”پھر تو جس باہر ہو سکتے ہوئے گیدڑوں کی کمی ہے“ اس نے ہلکا سا قہقہہ لگایا ”تم ہمیشہ اپنا گھر پورا رکھتے ہو“ پھر اس نے چونک کر سوال کیا ”وہ تمہارے سکاؤٹ کے سفر کا کیا بنا؟ میں تو تمہاری واپسی سے پہلے ہی ادھر آ گیا تھا۔“

”بہت تھکا دینے والا سفر تھا۔ کبھی فرصت سے مل بیٹھنے کا موقع ملا تو وہ کہانیاں سناؤں گا۔ آخری نتیجہ یہ تھا کہ قزاق وہاں سے میری بیوی بن کر لوٹی ہے“ میں نے اپنے اور اس کے لئے اسکاچ انڈیلتے ہوئے کہا۔

اس نے گرم جوشی سے مجھے مبارک باد دی، جس کا میں حق دار تھا لیکن اس سے ملاقات کے بعد میری نظر میں کچھ اور اضافہ ہو چکا تھا۔ اور ابھی اس سے ہاتھ ملاتے ہوئے مجھے بے نام سی الجھن ستا رہی تھی۔

”تمہاری ساتھی لڑکی کہاں ہے؟“ اس نے اپنے گلاس سے چھوٹا سا گھونٹ لے کر پوچھا۔

"باتھ روم میں ہے" میں نے منہ بنا کر کہا "جھاؤ پرشون میں پاکستانی کھانا کھا لیا تھا۔ مرچوں نے ہاضمہ الٹ کر رکھ دیا ہے۔ اب دیکھو کب تک نخرے دکھاتی ہے؟"

"کوئی غیر ملکی ہے؟" اس نے قدرے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"یورپ سے آئی ہے۔ مس جینٹے کا بیلا نام ہے۔ دلکش لڑکی ہے لیکن اس کے ہاضمے کی خرابی نے میرا سارا موڈ چوپٹ کر کے رکھ دیا ہے۔ دو دن بعد وہ واپس چلی جائے گی۔"

"بدہضمی واقعی بہت غیر رومانی بیماری ہے۔ اس تکلیف میں اسے اسکاچ سے پرہیز کرنا چاہئے۔"

"وہ ذرا سی کو اپنی بیماری کا شافی علاج قرار دے رہی ہے" میں نے کہا۔

اسی لمحے میرے عقب سے ایک نحیف سی آواز ابھری۔ ویرا کے کہے ہوئے فقرے کے الفاظ میرے لئے ناقابل فہم تھے لیکن میں جانتا تھا کہ اس نے ظفر کو دیکھتے ہی ہسپانوی زبان میں اسے پہچان لینے کا دعویٰ کیا تھا۔

میری متلاشی نگاہیں ظفر کے چہرے پر مرکوز تھیں۔ ویرا کے الفاظ سنتے ہی اس کا چہرہ دھواں دھواں ہو گیا تھا اور آنکھوں میں خوف کے سائے تیر گئے تھے لیکن اس نے لمحہ بھر میں ہی خود کو سنبھال لیا تھا "یہ کیا کہہ رہی ہے؟" اس نے کھوکھلی ہنسی کے ساتھ مجھ سے سوال کیا۔

"پتا نہیں" میں نے بے پروائی سے شانے اچکا کر کہا "کبھی کبھار اپنی مادری زبان بولتی رہتی ہے۔"

اسی اثنا میں ویرا لڑکھڑاتی ہوئی ہماری میز کے قریب آ گئی۔ ظفر مسلسل اسی کی طرف دیکھے جا رہا تھا۔ اس کی آنکھوں سے تشویش اور پریشانی جھلک رہی تھی۔ میں نے انگریزی میں ان دونوں کا ایک دوسرے سے تعارف کرایا۔ انہوں نے تپاک سے ہاتھ ملائے لیکن ظفر کا چہرہ سرد اور بے جان ہو چکا تھا۔ وہ مسلسل ویرا کو گھورے جا رہا تھا۔

"کیا تم ہسپانوی زبان جانتے ہو؟" ویرا نے اس کی بے رحمانہ نظروں کی پروا کئے بغیر انگریزی میں سوال کیا۔

"میں نے کافی عرصہ کولمبیا میں گزارا ہے لیکن بدقسمتی سے ہسپانوی زبان کا ایک فقرہ بھی نہیں سیکھ سکا" ظفر نے سپاٹ لہجے میں جواب دیا "ہاں، نہیں اور شکریہ جیسے دس پانچ الفاظ ضرور سیکھ لیے تھے لیکن تم یہ سوال کیوں پوچھ رہی ہو؟ میں اپنے چہرے مہرے سے ہسپانوی تو نہیں لگتا۔"

ویرا بے تکلفی کے ساتھ ہنس پڑی۔ اس نے بڑے کمال کے ساتھ اپنی آواز ہی نہیں، لہجہ تک بدل لیا تھا "ڈیئی نے مجھے پہلے ہی بتا دیا تھا کہ تم کئی سال بوگوٹا میں رہے ہو۔ وہاں رہ کر تو کوئی بھی تھوڑی بہت زبان سیکھ ہی لیتا ہے۔"

"بیٹھ کر باتیں کرو" ظفر اس کے شانے پر ہاتھ رکھتے ہوئے دوبارہ اپنی کرسی پر بیٹھ گیا۔ "تم اچھی اور دلچسپ لڑکی معلوم ہوتی ہو۔ کیا تم نے کبھی کولمبیا کا سفر کیا ہے؟"

"میرے پیٹ میں گڑبڑ ہو رہی ہے" اس نے پروگرام کے عین مطابق معذرت کر لی "میں اوپر جا کر کوئی دوا تلاش کرنے کی کوشش کرتی ہوں۔ ورنہ میری یہ رات بستر کے بجائے باتھ روم ہی میں گزرے گی۔"

"اوہ! ایسی نازک صورت حال میں، میں تمہیں روکنے کی کوشش ہرگز نہیں کروں گا۔"

وہ ہم دونوں کی طرف ہاتھ لہراتی ہوئی کمرے سے نکل چلی گئی۔ اس بہانے سے اسے روحی کے ساتھ کچھ وقت گزارنے کا سنہرا موقع مل گیا تھا جبکہ روحی بھی اسے اپنی کال گرل ٹولی میں شامل کرنے کے لئے موقعے کی تلاش میں تھی۔

ویرا کے جانے کے بعد ظفر کافی دیر تک اپنا گلاس دونوں ہتھیلیوں میں دبائے خالی الذہنی کے عالم میں خاموش بیٹھا رہا اور میں اس موقعے سے فائدہ اٹھا کر اس کے ان ہاتھوں کا جائزہ لیتا رہا جن کی انگلیوں نے اس کی ذات کے گرد مضبوط حفاظتی حصار قائم کیا ہوا تھا۔

"یہ لڑکی کون ہے؟" آخر کار ظفر نے ہی وہ سکوت توڑا "اس کے خدوخال میں ویرا کی کافی مشابہت موجود ہے۔ اگر اس کا رنگ اور حلیہ بدل دیا جائے تو یہ بالکل ویرا معلوم ہو گی۔"

"تم آواز کو بھول رہے ہو" میں نے اسے یاد دلایا "ویرا کی آواز میں مٹھاس اور لوچ ہے۔ جینٹے آواز کے اس حسن سے یکسر محروم ہے۔ ویسے تمہارا اندازہ درست ہے۔ جینٹے ویرا کی فرسٹ کزن ہے۔"

"فرسٹ کزن!" اس نے حیرت سے کہا "ویرا کا کوئی خاندان ہی نہیں تھا۔"

"باپ کی طرف سے واقعی خاندان نہیں ہے۔ جینٹے اس کی سگی خالہ زاد بہن ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ دونوں لڑکیاں اپنی ننھیال پر گئی ہیں" وہ فرحت انگیز انداز میں بڑبڑایا پھر اس نے اچانک گلاس اٹھا کر دو بڑے بڑے مسلسل گھونٹوں میں خالی کر دیا۔

"ان پر لعنت بھیجو" میں نے بے پرواہ لہجے میں کہا "وہ ذرا ... بتاؤ کہ بلیو کراس ویل کا کیا ہو رہا ہے؟"

"سامان دھیرے دھیرے منتقل ہو رہا ہے لیکن جینٹے تمہارے ساتھ کیا کر رہی ہے؟" اس کا ذہن بدستور ویرا ہی میں الجھا ہوا تھا اور وہ کسی اور موضوع پر بات کرنے کے قابل نہیں رہا تھا۔

"کہیں ایسا تو نہیں کہ ویرا سے مشابہت کی بنا پر اب جینٹے تمہیں پسند آ گئی ہو؟" میں نے رازدارانہ لہجے میں پوچھا۔

وہ اچانک ہی سنبھل گیا اور ہنستے ہوئے بولا "صاحب میری وہ عمر

میرے شبہات کے بارے میں خاصی چھان پھٹک ہوئی تھی اور میں البرٹو بلیسا کے گریبان پر ہاتھ ڈالنے کے بارے میں خاصا پُر یقین ہو چلا تھا۔

ریڈا نے باتھ روم سے برآمد ہوتے ہی، ہسپانوی زبان میں اسے پہچان لینے کا جو دعویٰ کیا تھا، اس پر ظفر کے چہرے کا رنگ متغیر ہو گیا تھا اور وہ آخر تک خوف زدہ نظر آ رہا تھا۔ بظاہر وہ میرے ساتھ بیٹھا ہوا تھا لیکن اس کا ذہن مسلسل ریڈا ہی میں الجھا رہا تھا، جو اس کے سامنے سینے کا سیلوٹن کھول آئی تھی۔ بعد میں وہ اردو محاوروں سے اس کی لاعلمی نے بھی میرے شبہات پر مہر تصدیق ثبت کر دی تھی۔ یقینی طور پر وہ البرٹو بلیسا ہی تھا جو اردو سیکھنے کے بعد کسی طویل المیعاد منصوبے کے تحت، ظفر کے روپ میں پاکستان آگیا تھا۔

اس کی آخری گفتگو سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ خود بھی اپنی شناخت کے امکانات سے پوری طرح خائف تھا لیکن اس بارے میں میرے کردار کا کوئی تعین نہیں کر سکا تھا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا کہ وہ اس معاملے میں ریڈا کو اپنا براہ راست حریف تصور کر رہا تھا۔ وہ اپنی دانست میں مجھے کامیابی سے دھوکا دے رہا تھا لیکن ریڈا اسے پہچان چکی تھی اور وہ ہم لوگوں کو اعتماد میں لیے بغیر، بالا ہی بالا اس پر ہاتھ ڈالنا چاہتی تھی۔ شاید اسے یہ گمان بھی تھا کہ ریڈا نے اس تک رسائی کے لئے، اپنی خالہ زاد بہن 'سینے' کے ذریعے مجھے اپنا آلۂ کار بنایا تھا۔

لیکن مشکل یہ تھی کہ اپنے تمام تر یقین کے باوجود میں... بے بس تھا۔ البرٹو یا ظفر کے فنگر پرنٹس کی رپورٹ نے اسے بھرپور اور یقینی تحفظ فراہم کیا ہوا تھا جس کی وجہ سے میں ایس پی ایف کے اس اہم افسر کو اس کی جگہ سے نہیں اکھاڑ سکتا تھا اور نہ ہی کسی کو اپنے شبہات اور مشاہدات کا یقین دلا سکتا تھا۔

بظاہر دونوں فریق اپنی اپنی کمزوریوں سے بخوبی واقف ہو چکے تھے۔ ہمارے ظاہری مراسم بھی اپنی جگہ پر قائم تھے لیکن ہمارے درمیان بدترین سرد جنگ کا آغاز ہو چکا تھا جو کسی بھی وقت خونریز تصادم میں تبدیل ہو سکتی تھی۔ تصادم میں پہل کا سہرا اسی فریق کے سر جاتا جس کے اعصاب سرد جنگ سے کمزور پڑ جاتے۔

میں لابی میں داخل ہوا تو ریڈا ایک بغلی کمرے کے دروازے پر کھڑی، روحی سے گفتگو کر رہی تھی۔ میں اپنے کمرے میں جانے کے بجائے اسی طرف بڑھتا چلا گیا۔ روحی نے دلفریب مسکراہٹ کے ساتھ میرا استقبال کیا۔

"تمہاری دوست بہت پیاری اور سریلی ہے۔" روحی نے مجھے آگاہ کیا۔ "ہو سکتا ہے کہ تمہارے فارغ ہو جانے کے بعد، یہ چند روز کے لئے میرے پاس رک جائے۔ اسے یہاں کا ماحول اور اپنا کمرا بہت پسند آیا ہے۔"

"لیکن تمہیں کیسے معلوم ہوا کہ یہ سریلی ہے؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔

"تمہارا مہمان اسے مسلسل بھوکی نظروں سے گھور رہا تھا اسی لئے یہ بہانہ کر کے میرے پاس چلی آئی۔ تمہارے دوست کے چلے جانے کی اطلاع ملنے کے بعد ہی یہ باہر آنے کی ہمت کر سکی ہے۔" روحی نے مجھے ریڈا کی کہانی سنا دی۔

"تم کمرے میں چلو، میں آتا ہوں۔" میں نے اس موقع کو غنیمت سمجھتے ہوئے ریڈا سے کہا اور وہ شرمائی لجائی ہوئی، زینے کی طرف چل دی۔ وہ دوسرے شعبوں کے علاوہ، اداکاری کے فن میں بھی پوری طرح طاق تھی۔

روحی مجھے ساتھ لے کر کمرے میں داخل ہو گئی۔ وہ کمرا بہت خوب صورت اور نفیس انداز میں سجا ہوا تھا۔ وہ مسہری پر بیٹھ گئی اور میں نے کرسی سنبھال لی۔ روحی سے میری دوستی نہیں تھی۔ وہ خوش رو، خوش لباس اور خوش بدن تھی اس لئے صنف مخالف کے لیے نہایت کشش انگیز تھی اور اس سے اسی انداز میں باتیں ہو رہی ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ وہ چپ رہ رہی ہو لیکن ریڈا کی طرح شوخ مزاج واقع ہوئی تھی۔ جس پر دل آجائے، اس سے مراسم بڑھانے میں عار محسوس نہیں کرتی تھی۔ اس نے چند منٹ کی گفتگو کے بعد ہی مختلف درازوں سے متعدد البم نکال کر میرے سامنے ڈھیر کر دیے۔ پوسٹ کارڈ سائز کی رنگین تصاویر پر مشتمل ہر البم میں ایک لڑکی کی مختلف تصاویر تھیں۔ میں نے رسمی طور پر ایک البم کو کھولا تو پہلی تصویر پر نظر پڑتے ہی، البم کو واپس رکھ دیا۔ جسمانی خدوخال اور نشیب و فراز کو گاہکوں کے لئے پوری طرح نمایاں کرنے کے لئے ان تصاویر میں لباس کے استعمال سے گریز کیا گیا تھا اور روحی کے باوقار چہرے پر نظر ڈالنے کے بعد یہ یقین کرنا مشکل ہو جاتا تھا کہ وہ ایسی ناشائستہ تصاویر اور اس سے کہیں زیادہ ناشائستہ حرکات سے اچھی روزی کماتی ہو گی۔ میں یہاں ایک بگڑے رئیس کے روپ میں پہنچا تھا اس لئے میں نے پند و نصائح کا سہارا لینے کے بجائے جب باتیں کریدیں تو معلوم ہوا کہ روحی کا بینکاک اور وہاں کے فروغ سیاحت کی کاروباری تنظیموں سے قریبی تعلق تھا۔ اس نے بینکاک میں نہایت مشکل حالات اور سخت مقابلے کے ماحول میں اپنی روزی کما کر فروغ سیاحت کے موضوع پر جدید علم کا ایک ڈپلوما حاصل کیا تھا۔ تعلیمی ڈپلومے اور بینکاک کے شب و روز کے عملی تجربے کو یکجا کر کے، روحی نے اپنے گیسٹ ہاؤس کی بنیاد رکھی تھی اور بہت کامیاب تھی کیونکہ بہت سے بڑے لوگ صرف اس کے گیسٹ ہاؤس میں ایک دو راتیں بسر کرنے کی آرزو لے کر دور دراز کے شہروں سے اسلام آباد آتے تھے۔ ان بڑے لوگوں میں متعدد بڑے منصبوں کے نام بھی تھے اور یوں روحی کا گیسٹ ہاؤس مؤثر طریقے پر اسلام آباد میں سیاحت کو فروغ دے رہا تھا۔

روحی کو مجھ سے گفتگو میں لطف آ رہا تھا کیونکہ میں اس کی انا کی تسکین کے لیے اس کے ہر جائز و ناجائز فعل کی تعریف کر رہا تھا

لیکن میرے پاس اتنا فاضل وقت نہیں تھا۔ میں نے اس سے اگلے دن تک کے لئے اجازت لی اور اپنے کمرے میں لوٹ آیا جہاں ویرا دو گلاس تیار کیے میری منتظر تھی۔ اس نے جِن تھیلے سے نکال کر کوٹ میں رکھی ہوئی تھی۔

"اب میں بھی کسی حد تک تمہاری ہم نوا ہو چکی ہوں" ویرا نے مجھے دیکھتے ہی کہا "میرے دعوے پر اس کے چہرے کا رنگ اڑ گیا تھا۔ اس کے چہرے کے تاثرات سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس نے میرا ایک ایک لفظ سمجھ لیا تھا۔ لیکن پھر فنگر پرنٹس کا کیا راز ہے؟ یہ گورکھ دھندا تو کچھ الجھتا ہی جا رہا ہے۔"

"اردو پر اس کی دسترس بہت اچھی ہے لیکن مکمل نہیں ہے۔ محاوروں کے معاملے میں وہ بالکل صفر ہے۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ میں اوّل خان کو اپنی بات کا یقین کیسے دلا سکوں گا؟ وہ کچھ ماننے پر آمادہ ہی نہیں ہے۔"

"تھوڑی دیر کے لئے ان الجھنوں کو بھول جاؤ۔" ویرا نے گلاس اٹھا کر میری طرف لہراتے ہوئے کہا "یہ رات اور یہ سماں شاید پھر نہ مل سکے۔ آؤ ہم اپنے پرانے تعلقات کی تجدید کریں مجھے لطف آ جائے گا۔"

میں نے گفتگو کی آوازوں کو دبانے کے لئے قدرے تیز آواز سے ٹیلی ویژن آن کر دیا جس پر یورپی فٹ بال چیمپئن شپ کا ایک ہنگامہ خیز میچ دکھایا جا رہا تھا اور ویرا کے سامنے آ بیٹھا "مبارک ہو کہ آج تمہیں شہزادی کا انوکھا خطاب ملا ہے اس لیے آج تمہیں بے تکی باتیں کرنے سے گریز کرنا چاہیے" یہ کہتے ہوئے میں نے اپنا گلاس اٹھا لیا۔

"بہت بہتر" اس نے سعادت مندی کے ساتھ کہا "اب مسئلے دو ہیں۔ اوّل یہ کہ ظفر یا امیر کو یقین ہو یا نہ ہو لیکن شبہ ضرور ہو گیا ہے کہ ہم اس کی طرف سے مطمئن نہیں ہیں۔ ایسی صورت میں وہ کیا قدم اٹھا سکتا ہے؟"

"کچھ بھی نہیں۔ جب تک اس کے فنگر پرنٹس کا راز حل نہیں ہوتا وہ مطمئن رہے گا۔"

"ہو سکتا ہے کہ اس نے سرجیکل دستانوں کی قسم کی کوئی جھلی پوروں پر منڈھ لی ہو اور..."

"یہ امکان میرے ذہن میں آیا تھا مگر یہ لغو ہے" میں نے اس کی بات اچکتے ہوئے کہا "کسی بھی قسم کی جھلی اصل نشانات کو چھپا کر سپاٹ تو کر سکتی ہے، نئے نشانات پیدا نہیں کر سکتی۔ اور نئے نشانات بھی ایسے جو کسی اور شخص کے فنگر پرنٹس سے سو فی صد مشابہ ہوں۔ یہ قطعی ناممکن بات ہے دوسری طرف یہ بھی ایک مسلمہ حقیقت ہے کہ اربوں کی آبادی میں کسی بھی دو افراد کے فنگر پرنٹس یکساں نہیں ہوتے۔ ہر ہاتھ کا اپنا ہی نمونہ ہوتا ہے یہ معاملہ آسانی سے حل ہوتا نظر نہیں آتا۔ اب یہ بتاؤ کہ دوسرا مسئلہ کیا ہے؟"

"لکھا پڑھا سہی" لیکن اس کمرے میں بستر ایک ہی ہے تم کہاں سونا پسند کرو گے؟" اس نے شرارت آمیز انداز میں پوچھا۔ "...اس ماحول میں ایک بستر خطرناک ثابت ہو سکتا ہے کیونکہ آج تم پر سلطان شاہ کے اثرات نمایاں ہوتے نظر آ رہے ہیں یہ کوئی اچھا شگون نہیں ہے۔"

"سونے کا وقت آیا تو دیکھا جائے گا" میں نے بے پروائی سے کہا "ہو سکتا ہے کہ بستر کے وسط میں تکیے رکھ کر کمبل کی دیوار حدِ فاصل کا کام کر گزرے۔ اس وقت اس بارے میں سر کھپانا بے سود ہے۔ ذرا شیشے سے باہر دیکھو کہ سوئمنگ پول کی دھیمی روشنی میں دور افتادہ بنگلہ کس قدر حسین اور پُراسرار نظر آ رہا ہے؟"

ہم لوگ بہت دیر تک وہیں بیٹھے پیتے اور دنیا جہان کی باتیں کرتے رہے۔ اس وقت ویرا بالکل ہی بدلی ہوئی عورت نظر آ رہی تھی۔ ایک عام عورت کی طرح جو بس اپنے حسین خوابوں کے سہارے جیتی ہے اور عملی زندگی میں برا بھلا جو کچھ مل جائے خندہ پیشانی سے قبول کر لیتی ہے۔

بارہ بجے گیسٹ ہاؤس سے بنگلے پر پڑنے والی سرچ لائٹس بجھا دی گئیں اور شیشے کی دیوار کے اس پار ایک بھیانک گھور تاریکی پھیل گئی۔ ویرا جھرجھری لے کر رہ گئی "یہ پرہول اندھیرا تو کھانے کو دوڑ رہا ہے۔"

باہر اندھیرا پھیلنے کے بعد وہاں بیٹھے رہنے میں کوئی لطف باقی نہیں رہا اور ہم نے وہ میز چھوڑ دی۔ ویرا بھاری پردے کھینچ چکی تھی لیکن میں نے جالی دار حریری پردے پڑنے کے بعد اسے روک دیا۔ جِن میں نے اپنے سرہانے رکھ لی تھی۔

میں نے بستر پر اپنے لیے وہ حصہ منتخب کیا تھا جو شیشے کی دیوار کی سمت تھا جبکہ ویرا کو دروازے والے رخ پر سونا تھا لیکن سوئچ کے ذریعے کمرے میں اندھیرا کرتے ہی ویرا نے اپنی جگہ چھوڑ کر کمبل ایک طرف اچھالا اور ہاتھا پائی کا آغاز کر دیا۔ میں ان کے ساتھ ایک دوسرے کی حدود میں عدم مداخلت کی منصوبہ بندی ضرور کر رہا تھا لیکن اس وقت جو کچھ ہو رہا تھا وہ میرے لئے غیر متوقع نہ تھا۔

ویرا کے وجود کی مکاری اور اس کی وجہ دلیریوں نے ذرا سی دیر میں مجھے ہار ماننے پر مجبور کر دیا اور صورت حال پر ویرا کا قبضہ ہو گیا۔ وہ اس قدر خود سر اور ضدی تھی کہ جو بات سوچ لیتی تھی اسے صورت میں کر گزرتی تھی۔

آنکھ لگنے سے پہلے مجھے حریری پردوں کی اوٹ سے کئی چمکتی ہوئی حیوانی آنکھیں نظر آئیں۔ شاید ہر طرف اندھیرا چھا جانے کے بعد بھوکے سؤر اور گیدڑ خوراک کی تلاش میں آبادی کے قریب آ گئے تھے۔ میں ان ہی کو دیکھتے دیکھتے کسی وقت گہری نیند کی دلدلوں میں ڈوبتا چلا گیا۔

سوتے سوتے مجھے اچانک یوں محسوس ہوا جیسے بھوکے بھیڑیے

رالباس توج رہے ہوں۔ وجود میں سرایت کر جانے والی وحشت
ساہٹ کے ساتھ میرا ذہن غنودگی سے نکلنے کی کوشش کرنے لگا۔
رالباس پھر سمجھنا گیا۔ اس بار ہلکی سی غراہٹ بھی سنائی دی۔ میں
آنکھوں میں خفیف سی جھریاں پیدا کر کے دیکھا تو سامنے
یرے کے سوا کچھ بھی نہیں تھا اور میں بستر پر ہی موجود تھا۔
سوتے رہے تو وہ ذبح کروالیں گے" اس بار ڈریا کی
ر آئی۔ غراہٹ میں نے واضح طور پر سنی۔ وہ اضطراری انداز
ڈیرا اٹھا کھینچے جا رہی تھی اور اس کی آواز میں غیر معمولی خوف
ہوا تھا۔

"دروازہ کھولو' ورنہ ہم اسے توڑ دیں گے" دروازے پر تیز
ک کے ساتھ ہی ایک بھاری مردانہ آواز گونجی اور میرے ذہن
ی بیک ہوئی صورت حال واضح ہو گئی۔ ہمارے دروازے پر
معلوم لوگ موجود تھے اور ڈریا ان ہی کی آہٹوں و سنگنوں کی وجہ
ی مجھ سے پہلے بیدار ہو چکی تھی' اوپر سے بھی کچھ لوگوں کے چلنے
نے کی آوازیں سنائی دے رہی تھیں۔

"کچھ سوچ ان کرو!" میں نے اپنے سرہانے ہم گن ٹٹولتے
وئے سرگوشی کی۔

"ان ہے۔ شاید بجلی بھی بند کر دی گئی ہے" وہ میرے کان کے
یب منمنائی۔

"آؤ!" میں نے اس کا ہاتھ تھاما اور ہم دونوں دروازے کے
وابر میں دیوار سے لگ کر کھڑے ہو گئے۔ مجھے حیرت تھی کہ ہمارا
دروازہ اتنی دیدہ دلیری کے ساتھ بجایا جا رہا تھا لیکن گیسٹ ہاؤس کے
کے یا وہاں مقیم مہمانوں میں سے کسی کے کان پر جوں بھی نہیں
رینگی تھی۔

میں نے محسوس کیا کہ اتنی ہڑبونگ کے بعد بھی ہمارا خاموش
رہنا باہر والوں کے حوصلے بلند کر سکتا تھا اس لئے میں نے فوراً ہی
بوجھل آواز میں ہانک لگائی "یہ کیا بدتمیزی ہے؟ زیادہ پی گئے ہو تو
جاکر اپنے کمرے کا دروازہ توڑو۔ یہاں زور آزمائی کیوں کر رہے ہو؟
خوامخواہ ہماری نیند ست خراب کرو!"

"دروازہ کھولو! ہم شینے کا سلیم سے ملنے آئے ہیں" باہر سے
آواز کہا گیا۔

"آدھی رات گئے کسی سے ملنا پسند نہیں کرتی۔ تمہیں وقت
ضائع کر کے دن میں آنا ہوگا" میں نے براہ راست جواب دیا پھر ان
کو ذرا دلانے کے لئے تیشا وحشی آواز میں ڈریا سے انگریزی میں
مخاطب ہو گیا "ڈارلنگ! یہ گیسٹ ہاؤس والے کہاں مرے ہوئے
ہیں؟ اتنی ہا ہا کار کے بعد بھی ادھر متوجہ نہیں ہوئے؟"

"تمہارے اور ان کے علاوہ ہر فرد اپنی جگہ پر بے ہوش پڑا ہوا ہے۔
اسے کسی کی مدد کی امید نہ رکھو اور شرافت سے دروازہ کھول دو۔
دروازہ توڑنا پڑا تو مار مار کر تمہارا بھرکس نکال دیں گے" باہر
سے کسی کی آواز نے استہزائیہ انداز میں کہا۔

گیسٹ ہاؤس کے مہمانوں سمیت سب لوگوں کو بے ہوش کرنا
بچوں کا کھیل نہیں تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ وہ پوری تیاریوں کے
ساتھ آئے تھے اور ان کی تعداد بھی زیادہ رہی ہوگی۔

"ہمت ہے تو دروازہ ہی توڑ دو!" میں نے لمحہ بھر کی خاموشی
کے بعد کہا "ہم بن بلائے مہمانوں کے لئے اپنے ہاتھوں سے دروازہ
نہیں کھول سکتے۔"

"حرامی کا بچہ!" باہر سے ایک غصیلی آواز ابھری پھر اس نے
"دروازہ توڑ دو!" کی ہانک لگائی۔ میں نے ہاتھ بڑھا کر نہایت
خاموشی سے دروازے کا بولٹ گرا دیا۔

دو زور دار ہوئے دھکوں کی مختصر آواز کے بعد کوئی بھاری
بھرکم وجود دروازے سے ٹکرایا اور دروازے کا معمولی سا قفل
ٹوٹنے کے ساتھ ہی اپنی جھونک میں کمرے میں در آیا۔ میں نے پیچھے
سے ہاتھ ڈال کر اسے اسی کے زور میں اور اچھال دیا۔ وہ مسہری پر
سے اڑتا ہوا کھڑکی کی دیوار پر جا گرا۔ پُرشور چھناکوں میں میرے
شکار کی دلدوز چیخیں بہت نمایاں تھیں۔ شاید ٹوٹنے والے شیشے کے
تیز دھار ٹکڑے اس کے بدن میں پیوست ہو گئے تھے۔ اس کے
پیچھے دوسرا اور پھر تیسرا اندر آیا اور وہ دونوں بھی گالیاں بکتے ہوئے
ایک دوسرے پر ڈھیر ہو گئے۔ غالباً ڈریا نے دروازے کی اوٹ سے
ٹانگ اڑا کر انہیں منہ کے بل گرایا تھا۔

میں نے پلٹ کر تیزی سے لات گھمائی اور ان میں سے ایک
میری زد میں آ گیا۔ وہ کربناک چیخ مار کر دوبارہ دروازے کی طرف الٹا
اور وہاں ڈریا اس پر ٹوٹ پڑی۔ تیسرا شخص اٹھ کر مجھ سے لپٹ
گیا۔ اس کا چہرہ ٹٹولنے کی کوشش میں مجھے پتا چلا کہ اس کے چہرے
پر نقاب منڈھا ہوا تھا۔

اس وقت تک ہم گن بدستور میرے ہاتھ میں تھی۔ جسے میں
نے استعمال نہیں کیا تھا۔ وہ تینوں بے خبری میں اس طرح
مارے گئے تھے کہ اگر وہ مسلح بھی رہے ہوں تو انہیں اپنے ہتھیاروں
کو استعمال کرنے کا موقع نہیں مل سکا۔ بلکہ ان کے ریوالور وغیرہ
شاید ان کی گرفت سے ہی نکل گئے تھے ورنہ انہوں نے بوکھلاہٹ
میں ایک آدھ فائر ضرور جھونک مارا ہوتا۔

اس وقت مقابلہ برابر کا تھا۔ کھڑکی کی دیوار پر گرنے والا اس
بری طرح زخمی ہوا تھا کہ دوبارہ اٹھ ہی نہیں سکا تھا اور اپنی جگہ پر
پڑا کراہے جا رہا تھا۔ ایک مجھ سے الجھا ہوا تھا اور دوسرے کو ڈریا
سنبھال رہی تھی۔ کمرے میں گھپ اندھیرا ہونے کی وجہ سے کچھ پتا
نہیں چل رہا تھا کہ وہاں کیا ہو رہا ہے لیکن پھر بھی صورت حال اتنی
مخدوش نہیں تھی کہ میں ہم گن استعمال کر کے کسی قتل میں ملوث
ہونے کا خطرہ مول لیتا۔ اسی کے ساتھ مجھے یہ ڈر بھی تھا کہ اس
دھینگا مشتی میں ہم گن ایک مرتبہ میرے ہاتھ سے نکل گئی تو دوبارہ
ہاتھ نہیں آسکے گی۔ آثار یہ بتا رہے تھے کہ گیسٹ ہاؤس میں ہمیں
گھیرنے کا مکمل بندوبست کر لیا گیا تھا اور ہمیں موقع ملتے ہی وہاں

سے فرار کی راہ اختیار کرنی تھی۔ ان سے مقابلہ کرنے میں سراسر خسارہ ہی خسارہ نظر آرہا تھا۔

ایک بار موقع ملتے ہی میں نے اپنے حریف کے جبڑے پر ہیم گن کا آہنی دستہ رسید کیا اور وہ لڑکھڑا کر مسہری پر ڈھیر ہو گیا۔ میں نے اس مہلت کو غنیمت سمجھتے ہوئے ہیم گن پھرتی سے جیب میں ڈالی اور اس پر ٹوٹ پڑا۔ وہ بالکل ہی بے دم نہیں تھا۔ گھونسوں، لاتوں اور گھٹنوں کے وحشیانہ استعمال سے مجھے اپنے اوپر سے اچھال پھینکنے کی کوششیں کرتا رہا۔ لاعمر میں اس فکر میں تھا کہ کسی طرح اسے بھی شیشے کی ٹوٹی ہوئی دیوار کی طرف دھکیلوں جہاں وہ مرنے سے محفوظ رہتا لیکن ٹوٹے ہوئے شیشوں سے لہولہان ہو کر لڑنے کی طاقت سے محروم ہو جاتا۔ اس کو حقیقی خطرے کا اندازہ ابھی اور اک نہیں تھا اس لئے میری کوششیں بار آور ثابت ہو رہی تھیں۔ مسہری کے دوسرے سرے پر پہنچ کر میں نے لمحہ بھر کے لئے اسے اپنی گرفت سے آزاد کر دیا۔ وہ تڑپ کر قالین پر کھڑا ہوا۔ میں اسی مضبوط موقعے کی تلاش میں تھا۔ میں نے اس کی گردن جکڑ کر اسے اپنی پشت پر سے اسی سمت میں اچھال دیا جدھر اس کا پہلا ساتھی پڑا ہوا کراہ رہا تھا۔ اس کی دلی دلی چیخیں میری تسلی کے لیے کافی تھیں۔ میں بانا تو دیا میرے سامنے موجود تھی۔ اس کے ہاتھ میں پستول دبا ہوا تھا۔

"او پر والے کسی بھی لمحے ادھر آسکتے ہیں۔" اس نے ہانپتے ہوئے انگریزی میں کہا "میں نے دروازہ دوبارہ بولٹ کر دیا ہے۔ گھرل کاٹ کر جنگل کی طرف نکل بھاگو۔ اوپر سے کئی افراد کے بھاگنے پھرنے کی آوازیں آرہی ہیں۔ ادھر گئے تو ہم بری طرح پھنس جائیں گے۔"

"مگر یہ مضبوط گرل کیسے کٹے گی؟" میں نے بوکھلائے ہوئے انداز میں پوچھا۔

"ہیم گن کہاں ہے؟" اس نے دانت پیس کر مجھے جھنجوڑ ڈالا۔ "اسے استعمال کیوں نہیں کرتے۔"

میں نے ہیم گن کا رخ گرل کی طرف کر کے ٹرائیگر تان کیا اور اپنے ہاتھ کو ایک بڑے دائرے کی صورت میں تیزی کے ساتھ گردش دی۔ کمرا تیز نیلگوں روشنی سے بھر گیا۔ دیرا نے اس روشنی کا فائدہ اٹھاتے ہوئے دونوں کراہتے ہوئے زخمیوں کی کنپٹیوں پر اپنے پستول کا دستہ بجایا اور انہیں خاموش کر دیا۔

میرے ہاتھ کی گردش مکمل ہوتے ہی آہنی گرل کا کافی بڑا حصہ پُرشور آواز کے ساتھ باہر کی سنگلاخ زمین پر گر گیا۔ اسی وقت دروازے کو زور و شور سے پیٹا جانے لگا۔ غالباً اوپر والے اپنے ساتھیوں کی تلاش میں ہمارے کمرے تک آپہنچے تھے اور تقریباً چیخ چیخ کر اندر والے ساتھیوں سے صورتحال کے بارے میں دریافت کر رہے تھے لیکن انہیں جواب دینے والے خاموش پڑے گہرے گہرے سانس لے رہے تھے۔

دیرا نے انداز سے الماری کی طرف جھانک لگائی لیکن دروازے پر ایک دھماکا ہوا اور اس کی چولیں تڑ تڑا گئیں۔ باہر والوں نے وحشت اور اضطراب کے عالم میں دروازہ توڑنے کی کوششوں کا آغاز کر دیا تھا اور وہ کسی بھی لمحے دروازہ گرا کر اندر آسکتے تھے۔

"کہاں مر گئیں؟" میں مضطربانہ انداز میں فوراً اندر دوڑا۔ ہمارے سامان کا بیگ سنبھالے آگئی۔ میں اس کا ہاتھ تھام کر ٹوٹی ہوئی گرل سے نکل ہی رہا تھا کہ دروازے پر دوسری ضرب لگی۔ اس بار لکڑی ٹوٹنے کی آوازیں بہت نمایاں تھیں۔ یہ بات عیاں تھی کہ دروازہ تیسری ضرب برداشت نہیں کر سکے گا۔

ہم دونوں نے باہر نکلتے ہی خودرو جھاڑیوں سے ڈھکے ہوئے سنگلاخ میدان سے تاریک جنگلات کی طرف دوڑ لگا دی۔ گیسٹ ہاؤس پر چھائی ہوئی مکمل تاریکی اور اندھیری رات کے علاوہ کچھ بات ہمارے حق میں نہیں گئی۔ ننگے بھوکے گیدڑ اور جنگلی جانور ہمارے استقبال کے لئے تیار تھے اور پیچھے ہمارے خون کے پیاسوں کی ٹولی ہر قسم کے ہتھیاروں سے لیس تھی۔

اونچے نیچے پتھریلے راستے پر گیسٹ ہاؤس سے دور دوڑتے ہوئے میرا ذہن البرٹو و ملیسا میں الجھ گیا۔ ہم پر مارے جانے والے اس ہولناک شب خون نے یہ ثابت کر دیا تھا کہ ظفر کے روپ میں البرٹو و ملیسا ہی اسپیشل ٹاسک فورس میں گھسا ہوا تھا اور اسی نے اپنی پوزیشن کا فائدہ اٹھاتے ہوئے ایس ٹی ایف ہی کو ہمارے خلاف استعمال کر ڈالا تھا ورنہ پاکستان میں اس کا کوئی بھی ہمدرد نہیں تھا۔ کوئی تھا تو بس اول خان تھا جو کراچی میں بیٹھا ہوا تھا۔

اس کے بارے میں اول خان کا ہونے والا تصور آتے ہی میرے علم میں بھی کچھ نئی گھتیاں کھلنے لگیں۔ اول خان کسی دشمن کا ہمدرد یا ہم نوا نہیں ہو سکتا تھا۔ مشکل یہ تھی کہ وہ البرٹو کو ظفر سمجھ رہا تھا۔ فکر یہ تھی کہ سوانگ کے بعد تو اسے اس امر میں کوئی شبہ ہی نہیں رہا تھا اور وہ ظفر کے خلاف مزید کوئی بات سننے پر آمادہ نہیں تھا۔

اس کو البرٹو و ملیسا کی اصلیت کا یقین دلانے کے لئے ضروری تھا کہ ظفر کے قتل پر شک کی چھیلی حل کی جائے جس کا میرے پاس کوئی جواب نہیں تھا۔ وہ ایسا لاینحل معمّا تھا کہ اس نے میرے دماغ کی چولیں ہلا کر رکھ دی تھیں۔

تاریک جنگل کے مختلف حصوں سے بھوکے گیدڑوں کی آوازیں آرہی تھیں اور ہمارے پیچھے متعدد غضب ناک آوازیں سنائی دے رہی تھیں جو ہوا کے دوش پر کبھی ہلکی اور کبھی تیز ہو جاتی تھیں۔ میں صرف یہ دعا مانگ رہا تھا کہ ہمارے پیچھے آنے والوں کے پاس کھوجی کتے یا سرچ لائٹس نہ ہوں۔ بصورت دیگر وہ جنگل کے تاریک ماحول میں بھی ہم تک پہنچ سکتے تھے۔

☆☆☆

بھاگتے بھاگتے وریا کی ہمت جواب دے گئی۔ اس کے ساتھ وہ اب بھی دبی تھی۔
"کیا بات ہے؟ کیا تھک گئی ہو؟" میں نے اسے اپنے ساتھ تقریباً گھسیٹتے ہوئے سوال کیا۔
"تھکی نہیں ہوں، دھاردار پتھروں نے میرے پیر زخمی کر دیے ہیں۔" اس نے بسور کر جواب دیا۔
"ایک ہی بات ہے۔" میں نے بے پروائی سے کہا "آخر کو صنفِ نازک ہو نا! اب بہتر ہوگا کہ میں تمہیں اپنے کندھے پر لاد کر دوڑنا شروع کر دوں۔ تم فاقہ زدہ عالم ہونے کے باوجود قدرے بھاری ہو۔"
"میں زیادہ دیر تک نہیں دوڑ سکوں گی۔" اس نے روہانسی آواز میں احتجاج کیا۔
"تم دوڑنا لیکن جب تک دوڑ سکتی ہو، پوری قوت صرف کر کے دوڑتی رہو۔ نقاب پوشوں کی ٹولی ہمارا تعاقب کر رہی ہے۔" میں نے عقب سے آنے والی متعدد آوازوں پر کان لگاتے ہوئے کہا۔ ہم لوگ ہوا کی مخالف سمت میں دوڑ رہے تھے اس لیے ہمارے پیچھے آنے والوں کے قدموں کی دھمک، غراہٹوں اور چیخوں کا آہنگ ہوا کی رفتار میں کمی و بیشی کے ساتھ بڑھ اور گھٹ رہا تھا۔ خاصی دور تک دوڑ لگانے کے بعد مجھے یہ اندازہ ہو چکا تھا کہ میری دعائیں بارگاہِ رب العزت میں شرفِ قبولیت حاصل کر چکی تھیں اور ہمارے پیچھے آنے والے خونخوار درندے سونگھنے کی حس سے محروم تھے۔ ایسا نہ ہوتا تو وہ دور دور کے علاقے کو روشنی میں نہلا کر ہمارا سراغ لگا چکے ہوتے۔ وہ اندھیرے کی وجہ سے ہمارے جاتے ہوئے راستے پر نہیں آ رہے تھے بلکہ ان کا رخ قدرے مختلف تھا کیونکہ ہوا کی رفتار کے اثرات سے قطع نظر، ان کی آوازوں کی شدت غیر محسوس طریقے پر گھٹتی ہی جا رہی تھی۔ میرا خیال تھا کہ خودرو جھاڑیوں اور سبزے سے ڈھکے ہوئے پتھریلے میدان کو عبور کر کے جنگل میں داخل ہونے کے بعد ہم خطرات سے محفوظ ہو سکتے تھے لیکن اس وقت وہ لوگ وقفے وقفے سے ہمیں رک جانے کا حکم دینے کے ساتھ ہی گولی مار دینے کی دھمکی بھی دے رہے تھے جو ان کا ایک نفسیاتی حربہ تھا اور میں اسے خوب سمجھ رہا تھا۔

"لعنت ہو!" وریا دوڑتے دوڑتے غصیلی آواز میں بولی "پتا نہیں تمہارے یہاں قول اور فعل میں اتنا تضاد کیوں ہے۔ میرا خیال ہے کہ یہ ویرانہ اور جنگل کسی زمانے میں سٹی پارک کے لیے مخصوص کیا گیا تھا لیکن ابھی تک نرا جنگل ہی پڑا ہوا ہے... ہائے میرا پیر!"

آخر کار ہم خودرو جھاڑیوں کو پیچھے چھوڑ کر چھدرے درختوں کے درمیان گھس گئے۔ رات کے اندھیرے میں دور سے وہی چھدرے درخت گھنے جنگل کا سماں باندھ رہے تھے۔

"اب مجھ سے دوڑا تو کیا، چلا بھی نہیں جائے گا۔" وریا نے کراہتے ہوئے بمشکل تمام کہا۔
اس کی آواز سے کرب کا اظہار ہو رہا تھا اس لیے میں دوڑتے دوڑتے رک گیا۔ وہ میرے ساتھ تقریباً گھسٹتی چلی آ رہی تھی اس لیے وہ مجھ سے ایک دو قدم پیچھے ہی رک گئی۔
وہ رکتے ہی زمین پر بیٹھ گئی تھی اس لیے مجھے بھی نیچے بیٹھ جانا پڑا۔ میں نے اظہارِ ہمدردی کے طور پر ٹٹولتے ہوئے اس کے پیروں کو دریافت کیا تو میرے ہاتھ نے تازہ تازہ خون کی چپچپاہٹ کو واضح طور پر محسوس کیا۔ وریا کے پیر واقعی بری طرح لہولہان ہو چکے تھے۔ مجھے حیرت ہوئی کہ وہ اس قدر زخمی ہونے کے باوجود میرا ساتھ دیتی چلی آ رہی تھی۔ میرے دل میں اس کے لیے یک بیک رحم کا جذبہ ٹھاٹھیں مارنے لگا۔
مجھے وریا سے اپنی ہمدردی کے اظہار کا خاطر خواہ موقع نہیں مل سکا کیونکہ عقب سے ابھرنے والی غراہٹ خاصی خونخوار محسوس ہوئی تھی۔ میں تیزی سے پلٹا تو درختوں کی اوٹ میں، ایک بھیڑیا اپنے سفید سفید دانت نکالے ہم پر غرا رہا تھا۔ اس کے عقب میں بھی کئی ہیبت ناک نگاہوں کے جوڑے چمک رہے تھے۔
شاید وریا کے زخمی پیروں سے بہنے والے تازہ خون کی ہوا میں رچی ہوئی بو نے ان بھیڑیوں کو ہماری طرف متوجہ کر دیا تھا۔
میرا اضطراری ردعمل تو یہی تھا کہ وریا سے ریوالور لے کر اس مختصر سے غول کو فی الفور جہنم واصل کر دیا جائے لیکن اپنا تعاقب کرنے والوں کا خیال آتے ہی مجھے وہ ارادہ ملتوی بلکہ منسوخ کرنا پڑا۔ اس وقت تک تعاقب کنندگان کی آوازیں آوارہ ہواؤں کے دوش پر معدوم ہو چکی تھیں۔ میرا خیال تھا کہ وہ راہ بھٹک کر کسی غلط سمت میں نکل گئے تھے۔ اگر ہم ان بھوکے بھیڑیوں پر فائرنگ کرتے تو گولیوں کا شور انہیں دوبارہ ہماری راہ پر ڈال سکتا تھا اور میں اتنا سنگین خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں تھا۔ رہی مشتہ ہم گن کے استعمال میں بھی دریغ تھا۔ وہ ہتھیار بے حد مہلک ہونے کے ساتھ ہی، بے آواز بھی تھا لیکن فاصلے سے وار کرنے کی صورت میں فضا کا نیلگوں روشنی میں نہانا یقینی تھا۔ وہ روشنی بھی دشمنوں کو ہماری راہ پر ڈال سکتی تھی۔
رات کی تاریکی میں، دوڑ کے کھیت پار سے بھیانک نظر آنے والا وہ جنگل درحقیقت اتنا زیادہ ہولناک نہیں تھا۔ درخت بھی بہت گھنے اور ایک دوسرے میں پیوست نہیں تھے۔ ان کے درمیان سے جابجا تاروں بھرا آسمان نظر آ رہا تھا۔ میری دانست میں وریا کا خیال کتنا درست ہی تھا۔ اسلام آباد جیسے نئے نویلے اور منظم شہر کے ساتھ کسی وحشت ناک جنگل کی موجودگی کی گنجائش ہی نہیں تھی کیونکہ وہ شہر تو گھنے جنگلات کو صاف کر کے ہی بسایا گیا تھا۔ مجھے یاد آنے لگا کہ میں نے بھی کسی کتابچے میں ایف ایٹ سے ملحقہ ایف نائن کے اس وسیع و عریض علاقے کے بارے

لگتا یہ وہ جگہ تھا جسے کسی پارک کے لیے مخصوص کیا گیا تھا اور پارک کو قدرتی رنگ دینے کی خاطر وہاں موجود درختوں وغیرہ کو برقرار رہنے دیا گیا تھا لیکن اسلام آباد بننے کے طویل عرصے بعد بھی اس نیم قدرتی پارک میں ترقیاتی کاموں کی ابتدا نہیں کی جا سکی تھی۔ ذہن میں وہ صورت حال واضح ہونے کے بعد میرے لاشعور میں چھپے ہوئے خوف میں نمایاں کمی ہو گئی۔ اس غیر آباد اور خودرو جنگل میں اِکا دُکا بھیڑیوں کی موجودگی غیر متوقع نہیں تھی لیکن ایسے علاقے میں جنگلی سوروں کا کوئی خطرہ نہیں ہو سکتا تھا۔ وہ کہانیاں آبادی کے سرے پر رہنے والوں کے دماغوں کی اختراع سے زیادہ کچھ بھی نہیں تھیں۔

میں نے غور کیا تو وہ تعداد میں کُل چار تھے اور شاید اس علاقے میں ان کی وہی جمعِ اُفری تھی۔

بھیڑیے عام طور پر انسانوں پر حملے میں پہل نہیں کرتے اور ان سے بچ کر بھاگ نکلتے ہیں لیکن انتہائی بھوک کے عالم میں وہ کسی بھی جاندار پر منہ مارنے سے نہیں چُوکتے۔ ان چاروں بھیڑیوں کی حریصانہ نگاہوں سے یہ ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ بہت زیادہ بھوکے نہیں تھے' بس ویرا کے خون کی بُو نے انہیں ہماری طرف متوجہ کر دیا تھا اور وہ اپنی مرغوب غذا پر جھپٹنے کے لیے موقع کی تلاش میں تھے۔

"یہ مصیبت کہاں سے نازل ہو گئی؟" ویرا قدرے خوفزدہ آواز میں منمنائی۔ "اب ہم کیا کریں گے؟ میں بھاگ سکتی ہوں' نہ ان پر فائر کر سکتی ہوں۔ گولی کی آواز دشمنوں کو ہماری طرف متوجہ کر دے گی۔"

"اس جنگل کی تازہ ہوا نے تمہارے دماغ پر خاصا خوشگوار اثر ڈالا ہے۔" میں نے ماحول کا بوجھل پن دور کرنے کی نیت سے قدرے خوش دلی کے ساتھ کہا "ورنہ تم ایسے بھاگنے کی حماقت بھی نہ کرنا۔ یہ چاروں خاصے بے ہودہ معلوم ہوتے ہیں۔ مجھے چھوڑ کر پیچھے سے تم پر ٹوٹ پڑیں گے....."

میرا فقرہ ادھورا رہ گیا کیونکہ اس نے غصے میں مجھے دھکا دے دیا تھا۔ میرے حلق سے برآمد ہونے والی خفیف سی اضطراری آواز پر بھیڑیے بھڑک کر اچھلے اور یک بیک ان کی تعداد تین رہ گئی۔ چوتھا شاید میرے اسی ردِعمل سے خوف زدہ ہو کر بھاگ نکلا تھا۔

میں نے فضا میں ہاتھ لہرا کر ہولے سے انہیں شکارا اور وہ تینوں مزید پیچھے چلے گئے لیکن ان کی چمکتی ہوئی آنکھیں بدستور ہماری طرف نگراں تھیں۔

"تم میں کون سے سرخاب کے پَر لگے ہوئے ہیں جو یہ تم کو کچھ نہیں کہیں گے؟" ویرا غرا رہی تھی۔

"مجھ میں نہیں' سرخاب کے پَر تمہاری ذات میں لگے ہوئے ہیں۔" میں نے مکار بھیڑیوں پر سے نظریں ہٹائے بغیر کہا "یہ تمہاری صنف اور پُرفریب صورت کا قصور ہے کہ تمہیں دیکھ کر مرد بھی بھوکے بھیڑیوں کی طرح اپنے دانت تیز کرنے لگتے ہیں۔ اور یہ بے چارے تو واقعی بھیڑیے معلوم ہوتے ہیں۔"

"ٹھیک ہے!" وہ برہمی کے عالم میں اٹھ کھڑی ہوئی۔ "تم اپنا بے وقت کی راگنی الاپتے رہو۔ میں خود ہی ان سے نمٹنے کی کوئی راہ نکال لوں گی۔"

"تم بلاوجہ چراغ پا ہو رہی ہو۔ یہ دراصل تمہارے زخمی پیروں سے بہنے والے خون کی بُو پر ادھر آنکلے ہیں۔" میں نے جلدی سے اپنی بات کی وضاحت کرتے ہوئے کہا "اور آبادی کے قریب رہنے کی وجہ سے انسانوں سے کسی حد تک مانوس بھی معلوم ہوتے ہیں۔"

"پھر وہی بک بک کیے جا رہے ہو۔" وہ جھلا کر بولی۔ "بھیڑیوں کی نفسیات پر ہم صبح تک بحث کر سکتے ہیں۔ فی الحال انہیں بھگانا ضروری ہے تاکہ میں یکسوئی کے ساتھ اپنے پیروں کے زخم صاف کر سکوں۔"

اسی لمحے قدرے فاصلے سے چَپ چَپ کی حریصانہ آوازیں سنائی دیں اور اس سمت میں نظریں دوڑاتے ہی مجھے مغرور بھیڑیے کی چمک دار آنکھیں نظر آ گئیں۔ وہ میدان چھوڑ کر نہیں بھاگا تھا بلکہ اپنے ساتھیوں سے الگ ہو کر اس طرف چلا گیا تھا جدھر سے ہم آئے تھے۔ وہ بڑے انہماک اور مزے سے پتوں سے 'چھوٹوں پر پڑا ہوا' ویرا کا خون چاٹ رہا تھا اور وقفے وقفے سے ہماری طرف بھی دیکھتا جا رہا تھا۔

وہ منظر دیکھ کر مجھے کراہیت کے ساتھ ہی' ہلکا سا خوف بھی محسوس ہونے لگا۔ پیٹ کی ہوس ایک حد سے تجاوز کر جائے تو ہر جان دار اندھا ہو کر اپنے شکار پر پل پڑتا ہے۔ اس وقت اسے مرنے یا مارنے کا ہوش نہیں رہتا۔ ویرا کے خون کے چند قطرے چاٹ لینے کے بعد چوتھا بھیڑیا بے صبری اور ہمت کا مظاہرہ کر سکتا تھا۔

میں نے اپنے قدموں سے ایک چھوٹا سا پتھر اٹھایا اور پوری قوت کے ساتھ چوتھے بھیڑیے کی کھوپڑی کی طرف روانہ کر دیا۔ گھور اندھیرے میں وہ میرا اندازہ ہی تھا جس کا انحصار اس کی چمکتی ہوئی آنکھوں کی پوزیشن پر تھا۔ کھٹ کی آواز کے ساتھ ہی وہ بھیڑیا غراتا ہوا دور بھاگتا چلا گیا۔

ویرا نے میری تقلید میں دوسرا پتھر تین بھیڑیوں کی ٹولی پر دے مارا تھا اور وہ بھی بلبلاتے ہوئے جنگل کی سمت میں بھاگ کھڑے ہوئے تھے۔

بھیڑیوں کی وہ چیخ وپکار ہمارے لیے خطرناک نہیں تھی کیونکہ وہ بٹی کے کسی بلاؤ یا کسی نرم مزاج مادہ کے لیے لڑتے ہوئے بھی اسی قسم کی آوازیں نکالتے' اس لیے ان آوازوں کی بنا پر ہمارے دشمن ہماری کمین گاہ کی طرف متوجہ نہیں ہو سکتے تھے۔

"حسبِ کم جہاں پاک۔" میں نے آہستگی سے کہا "اب بتاؤ کہ میں تمہارے نرم و نازک پیروں کے لیے کیا کر سکتا ہوں؟ جان

صورت حال زریا کے ساتھ بھی تھی۔

"میرا خیال ہے کہ ہم جنگل عبور کرنے کے بجائے اسی میں گھوم رہے ہیں۔" آخر کار زریا نے خود کلامی کے انداز میں بڑبڑاتے ہوئے خاموشی کے اس تسلسل کو توڑ دیا۔

"تم آگے نہ جاؤ، میں تمہارے پیچھے چلنا شروع کر دیتا ہوں۔" میں نے اسے پیشکش کی۔

"میں نے تمہیں مخاطب نہیں کیا تو تم مجھ سے بات کیوں کر رہے ہو؟"

"مجھ سے بات نہیں کی تھی تو کیا اپنا خیال درختوں کو سنا رہی تھیں؟"

"میں بلند آواز میں سوچ رہی تھی۔" اس کی بے پروا سی آواز ابھری۔ "اب تم بول ہی پڑے ہو تو یہ بھی بتا دو کہ کیپٹاؤن میں ہمارے گھر پر دھاوا بولنے والے کون ہو سکتے تھے؟"

"کمال ہے کہ تم نے اب اتنا احمقانہ سوال کیا ہے۔ ظفر کے جانے کے بعد آنے والے، اسی کے قریبی ہو سکتے ہیں۔ اس کے علاوہ اسلام آباد میں ہمارا کون دشمن ہو سکتا ہے؟"

"ظفر کے آدمیوں کا مطلب ہے کہ وہ اسپیشل ٹاسک فورس کے قریبی رہے ہوں گے۔ وہ اسلام آباد میں اپنے قریبیوں کا گروہ تو نہیں بنا سکتا تھا۔"

"یہ بھی سامنے کی بات ہے۔ وہ اپنی پوزیشن کا فائدہ اٹھا کر ایس ٹی ایف کو استعمال کر رہا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اس نے ہمیں انتہائی خطرناک مجرم قرار دے کر ان لوگوں کو ہمارے پیچھے بھیجا ہو۔ اپنی پول کھل جانے کے بعد وہ ہمیں زیادہ ڈھیل دینے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔"

"اس مہم کی ناکامی کے بعد اس کا کیا ردعمل ہو سکتا ہے؟" زریا نے سوال کیا۔

"وہ پوری طاقت اور تیزی کے ساتھ ہماری تلاش شروع کرا دے گا۔"

"تمہارا اندازہ ہے کہ وہ اب بھی ایس ٹی ایف میں جا رہنے کی ہمت کر سکے گا؟"

"وہ ہمیں ہر طرف سے یک و تنہا کر کے گھیرنے کے لیے وہاں رہنے پر مجبور ہے۔ ویسے بھی اس کے ٹھکر پرتیس کا معاملہ بہت مضبوط ہے۔ جب تک وہ راز حل نہیں ہو گا، ہم ایس ٹی ایف سے اس کے قدم اکھاڑنے میں کامیاب نہیں ہو سکیں گے۔"

"میں ابھی تک تمہارے شبہات سے متفق نہیں ہو سکی ہوں۔" اس نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "ٹھکر پرتیس کی گمنامیت اسے ہر شبے سے بری کر رہی ہے۔ میری زبان سے ہسپانوی زبان سننے پر اس نے جس ردعمل کا مظاہرہ کیا، اس کی کئی توجیہات ہو سکتی ہیں۔ غیر متوقع طور پر ایک اجنبی زبان سن کر کوئی بھی چونک سکتا ہے۔ پھر وہ ہسپانویوں کے درمیان رہا ہے۔ اس زبان سے نہ سہی لیکن اس کے لب و لہجے سے ضرور واقف ہے۔ اس نے یہی سوچا ہو گا کہ ہمارے گھر میں ہسپانوی زبان بولنے والی لڑکی کہاں سے آ گئی۔"

"پھر تم اس پُراسرار شخص کو کس خانے میں فٹ کرو گی؟" میں نے سوال کیا۔

"اس معاملے میں الجھاوے بڑھتے ہی جا رہے ہیں۔" اس نے بادل ناخواستہ اعتراف کیا۔ "ٹھکر پرتیس کو نظر انداز کر دیا جائے تو تمہارے شبہات درست معلوم ہوتے ہیں لیکن ثبوت کے بغیر، تم ارسل خان سمیت کسی کو بھی اپنا ہم نوا نہیں بنا سکو گے۔"

"میں خود بھی یہی سوچ رہا ہوں کہ اسے بے نقاب کرنے کے لیے کیا حکمت عملی اختیار کرنی ہو گی؟"

"ایک راہ یہ بھی ہو سکتی ہے کہ اسے اغوا کر کے اس پر اتنا تشدد کیا جائے کہ وہ خود ہی سچ اگلنے پر مجبور ہو جائے۔" زریا نے اپنی رائے ظاہر کی۔

"آج کے واقعات کے بعد وہ بہت زیادہ چوکنا ہو جائے گا۔ اس پر ہاتھ ڈالنا آسان کام نہیں ہو گا۔ جو شخص کئی ہزار میل کا سفر طے کر کے، ایک حساس ادارے میں کسی اور کی جگہ سنبھالنے کا خطرہ مول لے سکتا ہے، اسے آسانی کے ساتھ زیر نہیں کیا جا سکے گا۔"

"تم ارسل خان کو آج کے واقعات سے آگاہ کرو گے؟" چند ثانیوں کی خاموشی کے بعد زریا نے پوچھا۔

"اس بارے میں مجھے سوچنا پڑے گا، لیکن ایک بات طے ہے کہ میں اس بارے میں ظفر سے ضرور بات کروں گا۔ اسے آنے والے خطرے سے آگاہ کرنا ضروری ہے۔"

"یہ بالکل احمقانہ فعل ہو گا۔" زریا نے بے ساختہ کہا۔ "تمہاری تمام کہانی......"

میں نے اس کی بات درمیان سے ہی اچک لی۔ "ہو سکتا ہے کہ اس طرح میں اسے یہ بات باور کرانے میں کامیاب ہو جاؤں کہ مجھے اس پر کسی قسم کا شبہ نہیں ہے اور فوج ہونے والے حملے کے بارے میں اس کی ذات کو بری الذمہ سمجھ رہا ہوں۔ وہ بھی مجھ سے زیادہ تمہاری طرف سے بھڑکا ہوا تھا۔"

"اور تمہارا خیال ہے کہ وہ تمہاری اس چال کو نہیں سمجھ سکے گا؟"

"سمجھ بھی لے تو کھل کر کچھ نہیں کہہ سکے گا۔ یہ ایک بازی ہو گی۔ اگر میں نے معقولیت کے ساتھ اسے سنبھالا تو شاید ہم کوئی قابل ذکر پیش رفت کرنے میں کامیاب ہو جائیں گے۔"

"صرف اعصابی جنگ لڑنے کا خیال برا نہیں ہے لیکن اسے اپنے ٹھکانے سے آگاہ کرنا مناسب نہیں ہو گا۔"

دروازہ بھی کہا جا سکتا ہے۔ اگر رو البرٹو جیسا ہی ہے تو اسے اپنا تسلط جاری رکھنے کے لیے ہم دونوں کو اپنی راہ سے ہٹانے کا خیال رہا ہوگا۔“

”تم بار بار خود کو بھوسے بار دھوکا دینے کی کوشش کر رہی ہو۔“ اس نے قدرے ترش انداز میں کہا ”روحی کے گیسٹ ہاؤس پر رسندرالی بلغار نے ہر اگر نگر کو دور کر دیا ہے۔ ورنہ ہمارے لیے تو کوئی پاسا نہ رہتا ہے۔ مجھے اس کے سفاکانہ عزائم کے بارے میں ذرا بھی شبہ نہیں ہے لیکن وہ میری طرف سے گھٹنے میں جتا ہے۔ اور بات یہ کہ وہ کوئی بھی خطرہ مول لینے کے بجائے براہ راست مجھے ہلاک کرنے کی کوشش کرتا ہے کہ ہمارے کیوں نے ردعمل کہا اور۔“

اس بحث و تمحیص میں تھکان کا احساس بڑی حد تک معدوم رہا اور کچھ دیر بعد ہی ہم گنجان درختوں کے جھنڈ پیچھے چھوڑ کر ایک ہموار میدان میں نکل آئے جو لمبی لمبی گھاس اور خودرو جھاڑیوں سے ڈھکا ہوا تھا۔ اس سے آگے دور تک ویران ہی ویرانہ پھیلا ہوا تھا۔ دائیں طرف کافی فاصلے پر سرنگ کی سرسبز پہاڑیاں تاریکی میں بھی اپنا نارنجی رنگ واضح طور پر نمایاں کر رہی تھیں۔

آخر کار ہم رحول اور دھند سے اٹے ہوئے میدان میں پہنچ گئے اگر اس علاقے میں ٹرکوں وغیرہ نے کوئی کچی راہ گزر بنائی ہوئی تھی تو آدھی رات گئے وہ بھی سنسان پڑی ہوئی تھی۔ ان اطراف میں ٹریفک اور روشنی کا کوئی وجود نہ ہونے کی وجہ سے ہمارے لیے بس ایک ہی راہ رہ گئی تھی کہ ہم بائیں طرف... چلنا شروع کر دیں۔ وہ سڑک ہمیں اسلام آباد کی کسی آبادی میں نہ سہی تو شاہراہ تک ضرور پہنچا سکتی تھی جہاں سے ہمیں کوئی نہ کوئی سواری مل سکتی تھی۔

”میرا خیال ہے کہ مزید آگے بڑھنے سے پہلے شب خوابی کے لباس بدل لیے جائیں۔“ میں نے تجویز پیش کی۔

وہ ہنس پڑی ”اس ہیئت کذائی میں ہمارا جس سے بھی سامنا ہوگا وہ بھڑک کر بھاگ نکلے گا۔ سونے کے کپڑوں میں ننگے پاؤں آوارہ گردوں کو فاتر العقل سمجھا جائے گا۔“

غنیمت یہ تھا کہ بیگ میں ہمارے کپڑوں کے فاضل جوڑے موجود تھے اور اندھیرا ہونے کے باوجود یہ اندازہ کیا جا سکتا تھا کہ کپڑے مردانہ ہیں یا زنانہ۔ ہم دونوں نے اپنے اپنے جوڑے لیے اور ایک دوسرے سے چند قدم دور جا کر لباس تبدیل کر لیے۔ شب خوابی کے دونوں جوڑے بیگ میں ٹھونس دیے گئے۔

”مجھے تو خوشت میں کپڑوں کا خیال ہی نہیں آیا تھا۔“ کچھ دور چلنے کے بعد وہ بولی ”تم میں سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ تم بد ترین حالات میں بھی جزئیات کو نظر انداز نہیں کرتے۔ ہمارے جسموں پر شب خوابی کے لباس دیکھ کر کوئی بھی رکنے کی زحمت نہ کرتا۔“

”تمہاری موجودگی میں ایسا ہوتا ممکن نہیں تھا۔ جہاں کے مرد عورتوں کے معاملے میں فاقہ زدگی کا شکار رہتے ہیں۔ تمہارے ایک اشارے پر گاڑی رک سکتی تھی۔ نسوانی شباب ہاتھ لگنے کی موہوم سی بھی امید ہو تو ہمارے مرد بڑے سے بڑا عذاب سہہ لینے کے لیے تیار ہو جاتے ہیں۔“

”آج تمہاری کھوپڑی پر ان ہی باتوں کا راج معلوم ہو رہا ہے؟“ وہ میرا بازو نوچتے ہوئے غرائی ”میں اکیلی ہوتی تو اور بات تھی اکیلی عورت کو ہر لفنگا مرد لقمہ تر سمجھتا ہے۔ اسلام آباد کے اس ویرانے سے لے کر نیویارک کے ہارلیم اور لندن کے دبشتی تک میں ایسا ہی ہوتا ہے مگر۔“

”تم نیویارک اور لندن کے کالوں والے علاقوں کے حوالے دے رہی ہو“ میں نے اس کی بات کاٹ کر احتجاج کیا ”اکیلی اور خوب صورت لڑکیوں کے معاملے میں سفید فام تو ان سے کہیں زیادہ درندے ثابت ہوتے ہیں۔“

وہ تلخ انداز میں ہنس پڑی اور بولی ”تم رنگ دار نسلوں کے لوگ بار بار مغرب میں رہنے والے کالوں سے اپنی رشتے داری جتانے کے چکر میں پڑے رہتے ہو اور وہ ناک کر تم ہی کو نشانہ بناتے ہیں۔ امریکا میں تم پاکستانیوں کو اس قدر تحقیر آمیز انداز میں پاکی کہا جاتا ہے کہ اب یہ لفظ ایک روایتی گالی کی صورت اختیار کر گیا ہے۔ کسی سفید فام کو سور یا حرام زادہ کہہ دو تو وہ اتنا برا نہیں مانے گا جتنا پاکی کہنے سے۔“

”شاید ہم کسی سڑک کے قریب پہنچنے والے ہیں“ میں نے کافی فاصلے پر دور تک ابھرتی متحرک روشنیوں پر نظر جماتے ہوئے اس بحث کا رخ دوسری طرف موڑ دیا ”غنیمت ہے کہ تم نے کپڑے بدل لیے ہیں ورنہ شب خوابی کے لباس میں تم ٹرک ڈرائیوروں اور کلینروں کو بہت زیادہ اشتہا انگیز نظر آتیں۔“

”اور تم غیر جانب داری اختیار کر لیتے؟“ اس نے غراتے ہوئے سوال کیا۔

”تم شاہراہوں پر لفٹ لینے کے خطرات سے لاعلم ہو۔“ میں نے ہنستے ہوئے کہا ”بار برداری کی ہر گاڑی میں اگلی نشست پر دو افراد کے بیٹھنے کی جگہ ہوتی ہے۔ تیسرا مسافر کوئی رہبر ہو تو ڈرائیور اور کلینر اسے اپنے درمیان میں جگہ دے دیتے ہیں لیکن ہم دو افراد ہیں۔ ڈرائیور مجھے اپنے برابر میں بٹھا لیتا اور کلینر تمہیں اپنے ساتھ کیبن کی چھت پر بنے ہوئے چھوٹی تابوت میں لے جاتا۔ چلتے ٹرک کے شور میں میرے فرشتوں کو بھی علم نہیں ہو سکتا تھا کہ تاروں بھرے آسمان کے نیچے تمہارے ساتھ کیا سلوک کیا جا رہا ہے۔“

”میرے ساتھ ایسی کوئی صورت حال پیش آتی تو میں اپنے حریف کو بلا تکلف چلتے ٹرک سے نیچے پھینک دیتی۔“ وہ میرے برابر میں اکڑ کر بولی ”تمہیں معلوم ہے کہ میں موم کی گڑیا نہیں ہوں۔ مارشل آرٹس میں اپنی مہارت کے ذریعے بڑے بڑے سورماؤں کو خاک چاٹنے پر مجبور کر چکی ہوں۔“

میں اس سے زبانی چھیڑ چھاڑ کرتا رہا اور وہ چہکتے ہوئے انداز میں میرے ساتھ بحث میں الجھی رہی۔

جب تک ہم منی پارک کے وسیع و عریض رقبے پر اگے ہوئے خودرو جنگل اور جھاڑ جھنکاڑ میں چلتے رہے، ہمارے ذہنوں پر انجانے خطرات کی دھند چھائی رہی لیکن اس پرہول "آسیبی ماحول" سے باہر نکل آنے کے بعد ہم دونوں ہی اس بدترین ذہنی دباؤ سے بڑی حد تک نجات حاصل کر چکے تھے گویا جنگل کے درختوں کی بھول بھلیوں میں رہ گئے تھے اور ہمارے دشمن بھٹک کر کسی اور ہی راہ پر چل پڑے تھے۔

ہمارا یہ سفر سخت اور پُر صعوبت ضرور تھا لیکن ویرا اپنے زخمی پیروں کی پروا کیے بغیر پوری ہمت کے ساتھ میرا ساتھ دے رہی تھی۔ ہماری اس پیش قدمی کے نتیجے میں وہ سڑک لحہ بہ لحہ قریب آتی جا رہی تھی جس پر دائیں اور بائیں سمت میں جانے والی اکا دکا گاڑیوں کی روشنیاں ہماری امیدوں کا مرکز تھیں۔

اس وقت صبح کے چار بج رہے تھے اور فضا میں سحر خیز پرندوں کی چہکار گونجنے لگی تھی لیکن میں اس خوب صورت قدرتی ماحول سے لطف اندوز ہونے کے بجائے ظفر کے متوقع ردعمل میں الجھا ہوا تھا۔

ویرا نے اپنے چہرے مہرے، بالوں کے انداز، لباس، زبان و بیان اور چال ڈھال میں حتی الامکان تبدیلیاں پیدا کر لی تھیں لیکن اپنے خدوخال کو بدلنا اس کے بس سے باہر تھا اسی وجہ سے ظفر کی کھوجی نگاہوں نے اس کی ذات میں ویرا کی جھلک دیکھ لی تھی لیکن میں نے اسے ویرا کی فرسٹ کزن قرار دے کر ظفر کو مطمئن کر دیا تھا۔ میری اس قلابازی کے نتیجے میں ظفر ایک طرف مطمئن ہو گیا تھا لیکن دوسری طرف اسے یہ خدشہ لاحق ہو گیا کہ ویرا نے اسے پہچان لیا تھا اور مجھے اعتماد میں لیے بغیر اپنی کزن کے ذریعے اسے گھیرنا چاہ رہی تھی۔ اس بارے میں ظفر نے اشاروں کنایوں کے ذریعے میرے دل میں بھی سینئے کاسیلو کی طرف سے بدگمانیوں کے بیج بونے کی کوشش کی تھی۔ ظفر کے اس رویے سے یہ بات ثابت ہوتی تھی کہ اس کے شبہات کا سارا زور ویرا کی ذات پر تھا اور وہ مجھے بالکل بے گناہ سمجھ رہا تھا۔

پچھلی رات بھی جن لوگوں نے ہوٹی کے گیسٹ ہاؤس میں ہماری خواب گاہ میں گھسنے کی کوشش کی، انہوں نے میرا نام لیے بغیر صرف اور صرف سینئے کاسیلو سے ملنے کا مطالبہ کیا تھا۔ ظفر کی اس احمقانہ سوچ کی وجہ سے مجھے اپنے لیے ایک نئی راہ بھی نظر آ رہی تھی۔ اگر میں اپنے منصوبے پر کامیابی کے ساتھ عمل کرنے میں کامیاب ہو جاتا تو ظفر کی جڑوں تک میں اترنے کا موقع حاصل کر سکتا تھا۔

مجھے اندازہ نہیں ہو سکا کہ وہ اسلام آباد کو پشاور سے ملانے والی شاہراہ تھی یا اسی کے متوازی کوئی اور سڑک تھی لیکن غنیمت یہ تھا کہ ہم اس پر رفتہ رفتہ گاڑیوں کی تعداد کو دیکھنے آئے تھے۔ اپنے اندازے کے مطابق ہم اس وقت اسلام آباد کے مغربی سرے پر آبادی سے باہر موجود تھے یا گویا شہر سے جانے والا ٹریفک شہر میں داخل ہو رہا تھا اور ہمیں ایسا کوئی بھی خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں تھا اس لیے ہم دونوں سڑک عبور کر کے اس سمت میں کھڑے ہو گئے جدھر سے اسلام آباد سے آنے والی گاڑیوں کے گزرنے کا امکان تھا۔

ابتدائی دس منٹ میں دو کاریں اور ایک ٹرک اسلام آباد کی طرف جاتا ہوا نظر آیا۔ اس کے بعد مخالف سمت سے ایک ٹرک آتا ہوا نظر آیا تو ہم دونوں درختوں کی اوٹ سے نکل کر سڑک کے کنارے آ گئے اور لفٹ لینے کے لیے زور و شور کے ساتھ ہاتھ ہلانے لگے۔

چمکتی ہوئی سپیدی کی سڑک پر ٹرک کے ہیڈ لیمپس کی تیز روشنی میں ڈرائیور نے دور ہی سے ہمیں دیکھ لیا تھا کیونکہ اس دیرانے میں انجن کی تیز اور یکساں گونج میں ایسی تبدیلی رونما ہو چکی تھی جیسے ڈرائیور نے ٹرک کی رفتار کم کرنی شروع کر دی ہو۔

آخر کار دو لدا ہوا ٹرک ہم دونوں سے چند گز کے فاصلے پر رک گیا۔ ڈرائیور کے ساتھ والی نشست سے ایک جواں سال اور قوی ہیکل پٹھان لڑکا اتر کر نیچے آیا۔ ہم لپک کر اس کے قریب پہنچے تو اس کی چمکتی ہوئی پُرشوق نگاہیں ویرا کے سراپا پر مرکوز ہو چکی تھیں۔

"خان صاحب! ہمیں کسی ایسی جگہ تک پہنچا دو جہاں سے ہمیں کوئی سواری مل سکے۔" ویرا نے اسے ریشہ خطمی ہوتے دیکھ کر اس سے خطرناک حد تک قریب ہوتے ہوئے التجا کی اور مزید ستم کیا کہ اپنا دایاں ہاتھ اس کے شانے پر رکھ دیا۔

ٹرک کے ہیڈ لیمپس کی روشنی میں اس پٹھان زادے کا لہو اس کے چہرے پر سمٹ آیا۔ ویرا نے اسے نسوانی قرب ہی سے نہیں بلکہ اپنے گداز لمس سے بھی نواز دیا تھا۔ دوم یہ کہ اس سفید فام عورت کی زبان سے شستہ اردو سن کر اس خان زادے پر حیرتوں کے پہاڑ بھی ٹوٹ پڑے تھے۔

اس نے اضطراری طور پر اپنا کان کھجایا پھر ہمدردانہ لہجے میں پوچھا "میم صاب! تم اس وقت ادھر کیا کرتی ہے؟ یہ تو خطرناک علاقہ ہے۔"

"واقعی بہت خطرناک علاقہ ہے۔ ہم ڈاکوؤں میں پھنس گئے تھے" ویرا نے کہا۔

کلینر نے استفہام آمیز بلکہ خونخوار نظروں سے مجھے گھورا اور ویرا سے سوال کیا "یہ بھی ان ہی کا ساتھی ہے؟"

"نن... نہیں!" ویرا نے بوکھلا کر وضاحت کی "یہ بے چارہ میرا شوہر ہے۔ ڈاکو ہم دونوں کو اغوا کر کے لے جا رہے تھے ہم نے بڑی مشکل سے ان کی گاڑی سے کود کر اپنی جانیں بچائی ہیں۔"

"خوچہ میم صاب! پھر تم پولیس ٹیشن چلو" وہ تیز لہجہ میں ...

تک رہا۔ پتا چلا کہ ہماری بے خبری میں ٹرک ڈرائیور بھی دریا کے لیے نیچے اتر آیا تھا۔ وہ کہہ رہا تھا "ہم تم کو ادھر نہیں دے گی۔ اسلام آباد کی پولیس ایک دم گولی ہے۔ وہ ڈاکو لوگ پکڑے گی۔"

"اس وقت ہم ننگے پاؤں اور بری حالت میں ہیں۔ پولیس ہم سے بدسلوکی کرے گی۔ ہم سب سے پہلے پنڈی میں اپنے ایک دوست کے گھر پہنچنا چاہتے ہیں۔ وہ کرنل ہے۔ اس کی موجودگی میں پولیس والے ہمارے بارے میں عزت آمیز رویہ اختیار کرنے پر مجبور ہو جائیں گے۔۔۔"

پھر دریا نے اچانک ہی پشتو بولنی شروع کر کے ان دونوں کو چونکا دیا۔

دریا نے اپنی بات ختم کی تو وہ دونوں بیک وقت جوشیلے انداز کے ساتھ بولنے لگے شاید وہ کسی بات پر بحث کر رہے تھے۔ دریا نے ان کی نظریں بچا کر مجھے آنکھ ماری پھر ان کی گفتگو میں دخل انداز ہو کر انہیں خاموش کرا دیا اور ہم چاروں ٹرک کی طرف چل پڑے۔

ٹرک کا انجن بدستور چل رہا تھا۔ ڈرائیور نے اپنی نشست سنبھالی۔ دریا درمیان میں بیٹھ گئی اور میں کھڑکی کے ساتھ بیٹھ گیا۔ کلینر کسی بندر کی سی پھرتی کے ساتھ اوپر چڑھ گیا اور دروازے بند ہوتے ہی ٹرک آہستگی کے ساتھ حرکت میں آ گیا۔

ٹرک چلنے کے ساتھ ہی ڈرائیور کی زبان بھی چل پڑی۔ دریا بھی اس کا ساتھ دے رہی تھی۔ وہ دونوں یوں بے تکان بولے جا رہے تھے جیسے ان میں برسوں کی پرانی شناسائی رہی ہو۔ مجھے انہوں نے عضو معطل سمجھ کر یکسر نظرانداز کیا ہوا تھا۔

"ہم کہاں جا رہے ہیں؟" میرے صبر کا پیمانہ لبریز ہو گیا تو میں نے کسی زن مرید شوہر کی طرح منمناتے ہوئے سوال کرنے کی جسارت کر ہی ڈالی۔

"رخ تاج خان ہمیں پیرودھائی کے اڈے پر اتار دے گا۔ وہاں سے رات بھر ہر قسم کی سواری مل سکتی ہے۔" دریا نے اردو میں میری معلومات میں اضافہ کیا۔

"برادر! تم کیوں ڈرتی ہے؟" ڈرائیور نے دریا کے دونوں قدموں کے درمیان دراز گیئر لیور کو حرکت دیتے ہوئے بزرگانہ انداز میں کہا "میم صاحب نے پشتو بول کر ہمارا دل پشوری کر دیا۔ تم بولتی تو ہم تم کو اسی ٹرک میں کوہاٹ کے گھر پہنچا دے گی۔ تم مت ڈرو۔ رخ تاج خان ہزاروں ڈاکوؤں کو بھی اکیلا بھگا سکتی ہے۔ میم صاحب کی طرح ہمت پکڑو!"

میں اس کی ہرزہ سرائی پر خون کے گھونٹ پی کر خاموش رہا۔ اصل قصور دریا کا ہی تھا جو دو افراد کے لیے بنائی گئی اس نشست پر رخ تاج خان سے کچھ زیادہ ہی جڑ کر بیٹھی تھی جس کے نتیجے میں رخ تاج خان کی بے جگری ضرورت سے زیادہ ہی واضح ہو رہی تھی۔

وہ ٹرک ڈرائیور ہمارے لیے لاکھ اجنبی سہی لیکن دریا نے مجھے اپنے شوہر کی حیثیت سے متعارف کرا کے ذہنی عذاب میں مبتلا کر دیا تھا۔ ڈرائیور سے میرا وہ تعارف نہ ہوا ہوتا تو دریا اس کی گود میں بھی چڑھ بیٹھتی تو مجھے برا محسوس نہ ہوتا لیکن اس تعارف کے بعد میرے دل و دماغ میں شوہرانہ آن جاگ اٹھی تھی اور مجھے دریا کا رخ تاج خان کے ساتھ جڑ کر بیٹھنا اور اس سے میٹھی میٹھی باتیں بگھارنا ناقابل برداشت محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ واقعی میری بیوی رہی ہو۔

میں دریا کے بال پکڑ کر اسے اپنی طرف گھسیٹ لیتا یا رخ تاج خان کو اس کی سمت کا دروازہ کھول کر سڑک پر پھینک دیتا لیکن نظریۂ ضرورت کے تحت میں کچھ بھی نہ کر سکا۔ وقت کا تقاضا یہی تھا کہ ڈرائیور کو کچھ سوچنے سمجھنے کا موقع دیے بغیر اس طرح باتوں میں الجھایا جائے کہ پیرودھائی کا لاری اڈا آنے تک وہ کوئی ڈھنگ کی بات سوچ ہی نہیں سکے۔ میرا خیال تھا کہ دریا اسی پالیسی پر عمل کر رہی تھی۔

آخرکار راولپنڈی کے آخری سرے پر واقع پیرودھائی کا اڈا آ گیا۔ ٹرک کے پوری طرح رکنے سے پہلے ہی کلینر میری طرف کی کھڑکی پر اپنی وزنی ڈبل سے سہارا لیتا ہوا نیچے کود گیا۔

گاڑیوں، بسوں اور مسافروں کی شب و روز آمد و رفت کی وجہ سے دن رات مصروف رہنے والا یہ اڈا اس وقت بھی آباد تھا۔ دکانیں، کیبن اور ٹھیلے بھی موجود تھے لیکن بیشتر رات گزر جانے کی وجہ سے ہر شے سے تھکان اور غنودگی ٹپک رہی تھی۔

ٹرک سے اترتے ہوئے رخ تاج خان کا چہرہ قابل دید تھا۔ اس کے ایک ایک نقش میں حسرتوں نے ڈیرے ڈالے ہوئے تھے۔ شاید وہ دریا کے ساتھ ڈرائیونگ سیٹ پر مزید وقت گزارنے کا متمنی تھا۔ ٹرک کے ڈرائیونگ کیبن سے ایک غیر ملکی اور خوبصورت عورت کو برآمد ہوتے دیکھ کر وہاں موجود لوگوں میں زندگی کی سنسنی اور تحیر آمیز سی لہر دوڑ گئی۔ اکا دکا پھر آوازے بلند ہوئے، چند شوقینوں نے سیٹیاں بھی بجائیں لیکن جب رخ تاج خان نے سینہ نکال کر چاروں طرف نظریں دوڑائیں تو ہر شخص لاتعلقانہ انداز میں اپنے اپنے کام میں مصروف ہو گیا۔

رخ تاج خان اور دریا نے مجھے بدستور پہلے کی طرح نظرانداز کیا ہوا تھا۔ اڈے پر مختلف سمتوں میں جانے والی کئی بسیں کھڑی ہوئی تھیں۔ نئے مسافر ملنے کی امید میں بسوں کے کنڈیکٹروں نے اونچی آواز میں اپنے اپنے روٹ اور منزل کا اعلان شروع کر دیا تھا لیکن رخ تاج خان دریا کا ہاتھ تھام کر ٹیکسیوں کی طرف بڑھتا چلا گیا۔ میں کسی زن مرید بلکہ زن گزیدہ شوہر کی طرح سر جھکائے ان دونوں کی تقلید کرتا رہا۔

اس وقت لسانی یک جہتی کے کمالات یکے بعد دیگرے سامنے آتے جا رہے تھے۔ دریا نے پشتو کا سہارا لے کر رخ تاج خان کی

کھڑکی پر برف جما دی تھی اور سرخ تاج خان نے چالاک وچوہد ٹیکسی ڈرائیوروں کی خوشامدانہ دعوتوں کو نظر انداز کرتے ہوئے ایک دور افتادہ ٹیکسی کا رخ کیا تھا جس کا ڈرائیور اپنا دروازہ کھول کر عقبی نشست پر گھٹنے سمیٹے سویا ہوا تھا لیکن اس کے باہر نکلے ہوئے پیروں میں پشاوری چپل دور ہی سے نظر آرہی تھی۔

ڈرائیور گہری نیند سے جگائے جانے پر لمحہ بھر کے لیے برہم نظر آیا لیکن دریا کے سرخ روشن پر نگاہ پڑتے ہی اس پر یک بیک خوش خلقی کا دورہ پڑ گیا۔ جب سرخ تاج خان کے ساتھ ہی دریا نے بھی پشتو بولنی شروع کی تو خوشگوار حیرت سے اس کے دانت نکل پڑے۔ یہ اور بات ہے کہ اس کے دانتوں پر چڑھے ہوئے نسوار کے رنگ نے اس کی مسکراہٹ کو بے رونق اور پھیکا کر دیا تھا۔

مسکراہٹ کو زہرناک بنانے میں صرف نسوار ہی کو کمال حاصل نہیں ہے۔ ہروقت پان کی جگالی کرنے رہنے والوں کی مسکراہٹ کو جھینپنا بھی بڑے دل گردے کا کام ہوتا ہے۔ ایک فریق سے زنگاری کی دہشت لاحق رہتی ہے تو دوسرے سے گل کاری کی ہیبت رہتی ہے۔ ہاں تسلسل سے سگریٹ پینے والوں کے دانتوں کی زردی اور مسوڑھوں میں جمی ہوئی سیاہی اتنی بری نہیں لگتی لیکن ان کے سانسوں سے امڈنے والا تمباکو کا باسی تعفن ناقابل برداشت ہوتا ہے لیکن دریا اس وقت نظریۂ ضرورت کی زنبیل میں اتری ہوئی تھی اس لیے وہ بھی ٹیکسی ڈرائیور کے لیے جواباً مسکرائی رہی۔

ان مثبوں کے درمیان کوئی معاملہ طے ہونے کے بعد سرخ تاج خان نے ایک گہرا سانس لے کر قہر آلود نظروں سے مجھے گھورا پھر الوداعی مصافحے کے لیے دریا کی طرف ہاتھ بڑھا دیا۔

صاف ظاہر تھا کہ اسے ہم دونوں کی ازدواجی حیثیت پر ذرا بھی شبہ ہوتا تو وہ پُرزور مصافحہ کیے بغیر ہرگز دریا سے رخصت نہ ہوتا۔ وہ اپنی دانست میں دریا کو اپنی ذات کے طلسم میں گرفتار کر چکا تھا لیکن میں ظالم سماج کی نمائندگی کرتے ہوئے کباب میں ہڈی بلکہ بڑا بنا ہوا تھا۔ سرخ تاج خان نے مجھ سے ہاتھ ملانے کی ضرورت بھی محسوس نہیں کی تھی۔

ٹیکسی ڈرائیور نے ہم زبانی کے اہم اور قریبی رشتے کی خاطر عقبی نشست رگڑ رگڑ کر صاف کی پھر نیالی آنے پر مزید صاف کی اور دروازہ کھول کر کسی فاتح جرنیل کی طرح ہمارے سامنے کھڑا ہو گیا۔

میرے حق میں سرخ تاج خان کے تیور کچھ موافقانہ نہیں تھے۔ کچھ عجب نہیں تھا کہ میں ٹیکسی میں سوار ہونے میں پہل کرتا تو وہ مجھے کمر سے پکڑ کر باہر گھسیٹ لیتا اس لیے میں نے بے تحاشا شوہریت دکھلا ہوا دروازہ تھام کر دریا کو پہلے سوار ہونے کی دعوت دی اور وہ نہایت دلبرانہ انداز میں سرخ تاج خان کی طرف ہاتھ لہرا دیا ہوئی ٹیکسی میں سوار ہو گئی۔ میں نے اندر گھس کر فوراً دروازہ بند کر لیا۔

لیلیٰ اپنے محمل میں سوار ہو چکی تھی اور مجنوں کی بے قراری بڑھ گئی تھی۔ اس نے ٹیکسی ڈرائیور کو ایک مرتبہ پھر سمجھانا شروع کر دیا۔

"بے چارے مشرقی مرد!" دریا مسکراتے ہوئے سہیلیوں میں اپنی کہنی سے ٹھوکا مارتے ہوئے منمنائی۔ "ایک چالاک مگر خوبصورت عورت ہزاروں کی بھیڑ کو سمندر میں غرق کر سکتی ہے......"

"زیادہ بک بک مت کرو۔ تم نے اپنے تمام اعضائے نسوانی کا بس استعمال کر کے اس کے اعضائے رئیسہ کو ناکارہ کر دیا تھا اس کا بھیجا الو بن کر رہ گیا تھا۔" میں نے دبی آواز میں اسے ڈانٹ دیا۔

"میرا کیا بگڑا؟؟ کیا گھس گیا؟" وہ بے حیائی کے ساتھ بولی۔ "قدرت نے انسان کو یہ بدن دیا ہی اس لیے ہے کہ برے وقت میں اس کی مدد سے اپنا دفاع کرے۔ اگر بھیڑیا پیچھے لگ جائے اور تم اپنی ٹانگیں استعمال کر کے فرار کی راہ اختیار نہ کرو تو چند ہی دنوں میں مرحوم احمق کہلاؤ گے......"

"اپنا فلسفہ اپنی ذات تک ہی محدود رکھو تو بہتر ہوگا۔" میں نے برا سا منہ بنا کر کہا۔ "اگر بدن گھسنے ہی کی بات ہے تو یہ بدترین اخلاقی حرکتوں سے بھی نہیں گھستا لیکن آدمی اپنی ہی نظروں میں ریزہ ریزہ ہو جاتا ہے اور اس ٹوٹ پھوٹ کا کہیں بھی کوئی علاج نہیں ہے۔"

"تم بھول گئے کہ کس سے بات کر رہے ہو۔" وہ استہزائیہ لہجے میں بولی۔ "میں دوسری لڑکیوں کی بات نہیں کرتی، صرف میرے ہی ساتھ تم نہ جانے کتنی بار ٹوٹ پھوٹ چکے ہو لیکن میں نے تو آج تک تمہاری ذات میں ذرا سی بھی تبدیلی محسوس نہیں کی!"

میں اس کو منہ توڑ جواب دینا چاہتا تھا لیکن اسی وقت شاید سرخ تاج خان کی تقریر میں کوئی وقفہ آیا اور ٹیکسی ڈرائیور نے اپنی نشست سنبھال کر انجن چلا دیا۔

سرخ تاج خان نے بے تابانہ انداز میں کھڑکی کے قریب آکر ایک بار پھر دریا کو الوداع کہا تو اس کی آواز قدرے جذبات سے مغلوب ہو رہی تھی۔ لمحہ بھر کے لیے مجھے اس پر ترس آیا لیکن فوراً ہی میرا خون کھولنے لگا۔ سرِ راہ ملنے والی ایک عورت سے ہونے والی سرسری سی شناسائی میں اس قدر جذباتی ہو کر وہ خود کو مشرق سے بالکل ہی پیدل ثابت کر رہا تھا۔

آخرکار ٹیکسی چل پڑی۔ جب تک وہ ڈھلان از کر ٹیکسی آگے نہ مڑ گئی سرخ تاج خان اپنی جگہ پر پتھر کے کسی بت کی طرح کھڑا رہا۔ میں نے ایک طویل وقفے کے بعد سگریٹ سلگا کر کھڑکی سے باہر دیکھنے لگا۔

جب میں نے کافی دیر تک سکوت توڑنے میں پہل نہیں کی تو دریا نے انگریزی میں مجھے ٹوکا۔ "معلوم ہوتا ہے آرام سے سوا لیا

نے ہی تم نے ادھر گھومنا شروع کر دیا ہے۔"
"تم گھومنے کی تو مہلت ہی نہیں ہے۔" میں نے بے رخی سے جواب دیا۔ "میں فضا میں تمہارے بدن کی اس خوشبو کو سونگھنے کی کوشش کر رہا ہوں جس نے ٹرک ڈرائیور کو دیوانہ بنا دیا تھا۔"
"تم اس سے جل رہے ہو۔" وہ ہلکا سا قہقہہ مار کر بولی۔ "بے چارہ اب تو وہ ایک بھولا ہوا خواب بن چکا ہے۔ ہو سکتا ہے زندگی بھر اس سے دوبارہ ملاقات ہی نہ ہو۔"
"میں اس سے کیوں جلنے لگا؟" میں نے بھڑک کر کہا۔ "تم سے اتنا سا ایک رشتہ ہے جس کے سبب میں تمہیں گندی بے باک نگاہوں سے روک سکوں۔ تم خود اپنا برا بھلا سمجھتی ہو۔" بولتے بولتے میں اچانک ہی چپ ہو گیا۔ میری جلی کٹی باتیں وِیرا کے آگے کر رہی تھیں۔ اس نے میرے دل کا چور پکڑ لیا تھا۔ اس آزاد اور شوخ ہونے کے باوجود مجھے یہ بات پسند نہیں آئی تھی کہ میرے علاوہ کسی اور سے بھی بے تکلفانہ انداز میں چہکیں خواہ وہ راستے میں ملنے اور پھر گزر جانے والا اجنبی ہی کیوں نہ ہو۔
"اب غصہ تھوک دو! آئندہ تمہارے سامنے ایسی حرکتیں نہیں کروں گی۔" اس نے بحث کو طول دینے کے بجائے سنجیدگی اختیار کرتے ہوئے کہا۔ "میں نے اسے کسی سستے سے اقامتی ہوٹل تک پہنچانے کے لیے کہا ہے۔ دھیان رکھنا کہ یہ ہمیں کہیں اور نہ لے جائے۔"
"یہاں کے ٹیکسی ڈرائیور شریف ہوتے ہیں۔ ایسی وارداتیں زیادہ تر کراچی میں ہوتی ہیں۔" میں نے بھی مفاہمانہ رویہ اختیار کرتے ہوئے کہا۔ "سستے اقامتی ہوٹل میں جا کر تم کیا کرو گی؟"
"یہ سب سوچنا تمہارا کام ہے۔ میں نے تو اس خیال سے سستے ہوٹل کا نام لیا ہے کہ وہاں ہم لوگوں کی غیر معمولی توجہ کا مرکز نہیں بنیں گے۔ حلیہ درست کرنے کے بعد ہم کہیں بھی گوشہ نشین ہو سکتے ہیں۔"
"گوشہ نشینی کیوں؟ اب تو ہمارا اصل کام شروع ہو گا۔" میں نے کہا۔
"ظفر نے مجھے وِیرا کی حیثیت سے نہ پہچانا ہو تب بھی وہ مینشن کے روپ میں مجھے دیکھ چکا ہے۔ ہم دونوں اس کی نظروں میں ہیں۔ وہ اپنے آدمیوں کی ناکامی پر جھلا کر اب ہوٹلوں وغیرہ کو کھنگالے گا۔ شہر میں ذرا سی گڑبڑ کی صورت میں ہم بے خبری میں مارے جا سکتے ہیں۔"
"کیا اب تم میرے اس خیال سے متفق ہو کہ ظفر کے باپ ناصر ملیحا' فوکل ٹاسک فورس میں گھس کر کوئی تخریبی کارروائی کرنا چاہتا ہے؟"
"معاملات اس کے خلاف جا رہے ہیں لیکن جب تک اس کے تفکر پر ٹمس کا معاملہ صاف نہیں ہوتا کوئی حتمی رائے قائم نہیں کی جا سکتی۔"
"میری چھٹی حس بتا رہی ہے کہ اس کے تفکر پر ٹمس میں کوئی گڑبڑ ضرور کھیلا ہوگا۔ فرخ کے واقعات سامنے آنے کے بعد میں تفتیش کے ساتھ کوئی پیش قدمی کر سکوں گا۔ میرا مجرم میرے سامنے ہے۔ بس اس پر بھرپور انداز میں ہاتھ ڈالنے کی دیر ہے۔"
"تم اس کے بارے میں اتنے ہی پُر یقین ہو تو لمبے چوڑے جھمیلوں میں پڑنے کے بجائے 'مختصر راستہ' کیوں نہیں استعمال کرتے؟ وقت کے ساتھ ساتھ توانائی کی بھی بچت ہو گی۔"
"کس راستے کی بات کر رہی ہو؟" میں نے متجسس لہجے میں پوچھا۔
"وہ اس قدر مشتبہ آدمی ہے تو اسے گھیرنے کے بجائے مار ڈالنا زیادہ آسان ہو گا۔"
"تم ٹھیک کہہ رہی ہو لیکن اول خان' ظفر کے بارے میں میرے شبہات سے اچھی طرح واقف ہے۔ وہ فوراً ہی سمجھ جائے گا کہ ظفر کا قاتل کون ہو سکتا ہے۔ میں نے اسے بے نقاب کیے بغیر اس پر وار کیا تو ایس پی ایف والے مجھے ہمیشہ کے لیے بلیک لسٹ کر دیں گے۔ اب یہی میرا ایک ٹھکانا رہ گیا ہے۔ ان سے بگاڑ مول لینے کے بعد میں چند روز بھی زندہ نہ رہ سکوں گا۔"
وِیرا خاموش رہی۔ اس کے پاس میرے استدلال کا کوئی جواب نہیں تھا۔
اس دوران میں، میں دیکھتا رہا تھا کہ پیر ودھائی سے نکلنے کے بعد ٹیکسی بائیں طرف گھومی تھی اور گرانڈ ٹرنک روڈ سے سیدھی مال روڈ کی طرف جا رہی تھی۔ پنڈی کے صدر بازار اور راجا چوک کے گرد و نواح میں بھی کئی ہوٹل تھے لیکن ان میں سے بیشتر کا معیار بستر اور چارپائی والے مسافر خانوں سے صرف اتنا بہتر تھا کہ وہاں کھلی جگہ کے بجائے بند کمروں میں بستر فراہم کیے جاتے تھے۔ ٹیکسی ڈرائیور ہمیں انہی طرف لے جانے کا ارادہ رکھتا تھا لیکن میرے ایما پر اس نے اپنی ٹیکسی مری روڈ پر ڈال دی۔
لیاقت چوک سے آگے کا بارونق علاقہ بھی اس وقت ویران پڑا ہوا تھا۔ سڑکوں پر ٹریفک نہ ہونے کے برابر تھا۔ ڈرائیور نے ٹیکسی ایک چوک کے سامنے روک دی۔ وِیرا کی فرمائش پر ڈرائیور نے اندر جا کر خالی کمروں کے بارے میں استفسار کیا۔ وہ واپس آیا تو ہوٹل کا اونگھتا ہوا کلرک اس کے ساتھ تھا۔ شاید ڈرائیور نے اسے بھی ایک غیر ملکی حسینہ کے نزول سے آگاہ کر دیا تھا۔
میں نے اپنی پوری کوششیں کر لیں لیکن ڈرائیور نے کرایہ لینے سے صاف انکار کر دیا۔ اسے میں اردو میں مخاطب کر کے کرایہ لینے پر مجبور کر رہا تھا مگر وہ وِیرا سے پشتو میں انکار کر رہا تھا۔ اپنے پچھلے تجربے کی بنا پر اس مرتبہ وِیرا خاصی محتاط تھی۔ وہ اپنے لبوں پر خفیف مسکراہٹ تک لائے بغیر تاثرات میں مصروف رہی۔ آخر

اس نے بھی تھک کر ہار مان لی اور وزرائیہ ر اسے سلام کر کے رخصت ہو گیا۔

ہوٹل کا کلرک ویرا کے حُسن کے نظارے میں ایسا کھویا کہ اسے میرے ننگے اور ویرا کے زخمی پیروں کا خیال ہی نہیں آسکا اور اس نے ایک دن کا پیشگی کرایہ وصول کر کے ایک کمرا ہمارے نام کر دیا۔ اس نے خود ہی کمرے تک ہماری رہنمائی کی۔ کمرا ہوادار اور بستر صاف ستھرا تھا۔ وہاں پہنچنے کے بعد میں نے اس سے چپلوں کی فرمائش کی تو پہلی بار اس نے باری باری ہمارے پیروں کا جائزہ لیا اور بھونچکا رہ گیا۔

"ہم صاحب کے پیروں میں درد تھا اور میں اپنے جوتے جلسی میں بھول گیا۔" میں نے بیس روپے کا نوٹ اس کی طرف بڑھاتے ہوئے کہا۔ "اس وقت پرانی چپلوں سے بھی کام چل جائے گا۔ صبح ہم نئے جوتے خرید لیں گے۔ تمہاری مہربانی ہوگی۔"

چند منٹ بعد ہی نیم استعمال شدہ ہوائی چپلوں کے دو جوڑے ہماری تحویل میں آگئے۔

"اور اب یہ بھی بتاؤ کہ فون کہاں ہے؟" چپلیں آجانے کے بعد میں نے اسے پکارا۔

"میرے کمرے میں۔ لیکن اس سے صرف لوکل کال کی جاسکتی ہے۔"

"مجھے لوکل کال ہی کرنی ہے۔" میں نے چپلیں پہنتے ہوئے کہا۔ "جتنی دیر میں میں اپنی بات کروں، تم ہمارے لیے گرما گرم چائے بنوا دو۔"

اس کے چہرے پر کسمساہٹ کے آثار نظر آئے اور وہ بولا۔

"ہوٹل میں دو بیرے ہیں لیکن وہ اس وقت کسی قیمت پر نہیں اٹھیں گے۔ مجھے صبح تک ان کی گندی گالیاں سننی پڑیں گی۔ حبیبو نے ان دونوں کو بہت ڈھیل دے رکھی ہے۔ بارہ بجے ہی کسی خالی کمرے میں گھس کر سو جاتے ہیں۔"

"تم سامان فراہم کر دو، چائے میں بنا لوں گی۔" ویرا نے موقع کی نزاکت کو بھانپتے ہوئے پیشکش کی اور کلرک کا چہرہ بھی کھل اٹھا۔ اس کا لب و لہجہ پنجابی تھا لیکن مزاج کے اعتبار سے وہ سرخ ناج خان کی نسل کا معلوم ہو رہا تھا۔ عورت کے قرب سے محظوظ ہونے والا۔

اپنا تھیلا کمرے میں چھوڑ کر ہم اس کے ساتھ اس کے کمرے میں گئے جہاں دو کرسیوں اور ایک میز کے علاوہ کوئی فرنیچر نہیں تھا۔ اس نے دراز میں لگا ہوا تالا کھولا اور ویرا کے ساتھ چائے بنانے کے لیے ہوٹل کے عقبی حصے کی طرف چل دیا۔

ننگے فرش پر اس کے قدموں کی چاپ معدوم ہونے کے بعد میں نے ریسیور اٹھا کر ظفر کا نمبر ملایا۔ تو دوسری طرف سے پہلی گھنٹی بجتے ہی جواب مل گیا۔ فون اٹھانے والا ظفر ہی تھا۔

"آج میں بال بال بچا ہوں اور اس وقت سخت مشکل میں ہوں۔" میں نے اس کی آواز پہچانتے ہی بلا کسی تمہید کے بتانا شروع کر دیا۔

"اوہ! خدا کا شکر ہے کہ میں نے تمہاری آواز سن لی ہے۔ کام پر نکلنے سے پہلے میں نے ابھی تمہارے گیسٹ ہاؤس فون کیا تھا لیکن وہاں مسلسل گھنٹیاں بج رہی ہیں، کوئی جواب نہیں مل رہا۔" اس نے مکاری سے کام لیتے ہوئے خود کو دوستی کے گیسٹ ہاؤس میں پیش آنے والے واقعات سے بے خبر ظاہر کرنے کی کوشش کی تھی۔

"وہ سب شاید ابھی تک بے ہوش پڑے ہوں گے۔ رات ہم پر شب خون مارا گیا تھا۔ میں بڑی دقتوں کے بعد ابھی ابھی یہاں پہنچنے میں کامیاب ہوا ہوں۔"

"لیکن ہوا کیا تھا؟ میری واپسی تک تو سب کچھ ٹھیک ٹھاک تھا۔"

"وہ لوگ شاید تمہاری واپسی کے منتظر تھے۔ انہوں نے گیسٹ ہاؤس کی بجلی منقطع کر کے ہمارے کمرے کا دروازہ توڑنے کی کوشش شروع کر دی تھی۔ وہ سینے کا جلد سے ملنے پر اڑے ہوئے تھے۔"

"اس وقت وہ کہاں ہے؟ مجھے پہلی ہی نظر میں اس پر شبہ ہوا تھا۔"

"گیسٹ ہاؤس سے بھاگنے کے چند منٹ بعد وہ مجھ سے بچھڑ گئی تھی۔"

"مگر وہ لوگ دروازے پر موجود تھے تو تم دونوں کدھر سے نکلے؟ پچھلی کھڑکی میں تو شاید مضبوط آہنی گرل لگی ہوئی تھی جسے کاٹنا آسان نہیں تھا۔" اس کی حیرت سے یہ ظاہر ہو رہا تھا کہ اس نے ہمارا کمرا چھوڑنے سے پہلے ہی ہر چیز کا گہرا جائزہ لے لیا تھا اور اپنے آدمیوں کو بھیجنے سے قبل پوری طرح مطمئن تھا کہ دروازے کے علاوہ ہم کسی اور سمت سے فرار کی راہ اختیار نہیں کر سکیں گے۔

"ہیم گن نے اس گرل کو موم کی طرح پگھلا دیا تھا۔"

"اوہ!" اس کی تحیر زدہ آواز ابھری۔ "مجھے اندازہ نہیں تھا تمہاری ہیم گن اس قدر طاقت ور اور موثر ثابت ہو سکتی ہے۔ غنیمت یہ ہوا کہ برے وقت میں وہ کام آگئی۔"

"یہ تم جیسے خیر خواہوں کی دعاؤں کی برکت تھی ورنہ ہم اس زیر زمین کمرے میں بری طرح مارے جاتے۔ ہمارے دشمنوں کے تیور بہت خراب تھے اور وہ تعداد میں بھی بہت زیادہ تھے۔"

"مجھے خوشی ہے کہ تم ان کی عددی برتری کے باوجود بچنے میں کامیاب ہو گئے لیکن اس بات کا افسوس ہے کہ تم بہنے والا سراغ کھو بیٹھے ہو۔"

"کیوں؟ کیا ان حملہ آوروں کی طرح تمہیں بھی اس کی تلاش ہے؟" میں نے تحیر زدہ آواز میں اس سے دو بدو سوال کر ڈالا۔

ان لوگوں سے میرا کوئی تعلق نہیں ہے۔" اس نے ایک
نقاہ پر زور دے کر اپنی صفائی پیش کرتے ہوئے کہا "دراصل
ان کی وجہ سے میرے شبہات کو تقویت مل رہی ہے۔ میرا
ہے کہ ریلا انجلز نے اپنی کزن کے ذریعے تمہیں بے وقوف
کوئی مقصد حاصل کرنے کی کوشش کی ہے۔"
لیکن ابھی تک ایسی کوئی شہادت میرے سامنے نہیں آئی۔
ان بے ضرر سی لڑکی ہے۔"
اب ہی وہ تمہارا ساتھ چھوڑ کر بھاگ گئی۔ اگر وہ اسی قدر
واور بے ضرر تھی تو اسلام آباد جیسے پُرسکون شہر میں اس کے
کیسے پیدا ہو گئے؟"
وہ بھاگی نہیں۔ میرا خیال ہے کہ وہ ہڑبونگ میں مجھ سے بچھڑ
ہوں۔ ہمارے پیچھے مسلح دشمنوں کی بھاری نفری تھی اور آگے
ان خونخوار بھیڑیوں سے بھرا ہوا جنگل تھا۔ ہو سکتا ہے کہ اس
وہ سے جنگل کا رخ ہی نہیں کیا ہو۔ میں سیدھا جنگل میں
چلا گیا تھا۔"
دیکھ رہیں اس کی ہلکی سی استہزائیہ ہنسی گونجی پھر وہ بولا۔ "وہ
جنگل پر آگے ہوئے خود رو درخت ہیں۔ ان میں بھیڑیے ہوتی
ہیں۔ یہ سب بیمار ذہنوں کی کہانیاں ہیں۔ انہیں بلیاں اور کتے
بھیڑیوں کے روپ میں نظر آتے ہوں گے۔ انسان اس قدر
ڈراک ہے کہ جہاں اس کے قدم پڑ جائیں، وہاں سے
درندوں سے لے کر موذی حشرات الارض تک سب ہی
جاتے ہیں۔ دو چار بھیڑیے ان اطراف میں پھنس کر رہ گئے
بات اور بات ہے۔ میرا خیال ہے کہ وہ دانستہ تم سے بچ کر بھاگی
ہے۔"
اسے بھاگنے کی کیا ضرورت تھی؟ میری ہی طرح وہ بھی یہاں
نو تھی۔ تم نے لوگوں سے جنگل کے بارے میں جو کچھ سنا، اس
کیا۔ میرا اندازہ ہے کہ وہ لمبا چکر کاٹ کر دوبارہ آبادی میں
اور کہیں نکل گئی ہوگی اور اپنی اجنبیت کی وجہ سے جلد از
جلد آ جائے گی۔ ہو سکتا ہے کہ اسلام آباد کی پولیس ہی اسے
قتل کے الزام میں گرفتار کر کے تھانے پہنچا رہی ہو۔"
وہ کس وجہ سے فرار ہوئی ہے۔ وہ دوبارہ میرا سامنا کرنے کا
خطرہ نہیں لینا چاہتی تھی۔"
اسے تم سے کیا خطرہ ہو سکتا تھا؟" میں نے الجھن آمیز لہجے
میں کہا۔
یہ تمہیں وقت آنے پر معلوم ہو جائے گا۔ فی الحال اس کا
لگانے کی کوشش کرو۔"
مجھے کیا پتہ وہ کہاں بھی نہیں چلی۔ میں صبح ہونے کے بعد ہی بھاگ
دوڑ کر سکوں گا۔ اگر وہاں تم ہو۔ ایس پی ایف کے ایجنٹ ہو یا افسر ہو
تو پھر کیا تم اپنے لوگوں کو اسلام آباد کے چپے چپے پر پھیلا سکتے ہو۔
وہ تمہاری نظروں سے بچ کر کہیں نہیں جا سکے گی۔"

"مجھے یہ بتانے کی کوشش نہ کرو کہ مجھے کیا کرنا چاہئے۔ میں
اپنے کام سے اچھی طرح واقف ہوں۔" اس کی جھلائی ہوئی آواز
ابھری۔ "اس رفت سینے کی زندگی کو سنگین خطرہ لاحق ہے۔ اگر وہ
میرے یا تمہارے بجائے رات کو آنے والوں کے ہاتھ لگ گئی تو وہ
اسے ذبح کر ڈالیں گے۔ میں اسے زندہ پکڑنا چاہتا ہوں۔"
میں دل ہی دل میں ہنس دیا۔ وہ بہت جلد اپنے خول سے باہر
آنے پر مجبور ہو گیا تھا۔ میں نے اسے سلگانے کے لئے معصومانہ
حیرت سے کہا۔ "اوہ! تو یہ کہو کہ ان حملہ آوروں کی طرح تم بھی
سینے کو پکڑنا چاہتے ہو۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ وہ لڑکی یک بیک
اتنی اہم کیوں ہو گئی ہے؟"
"میں فون پر یہ سب نہیں بتا سکتا۔" اس کی آواز بد ستور
چڑچڑی تھی۔ "یہ بتاؤ کہ تم کہاں ٹھہرے ہوئے ہو؟ میں تم سے مل
کر ہی تمہیں قائل کر سکوں گا۔"
"میں ابھی ابھی راجہ دربار ہوٹل میں پہنچا ہوں اور تھکن سے
بدن چور چور ہے۔ میں چند گھنٹے یہیں آرام کرنے کا ارادہ رکھتا
ہوں۔" میں نے کچھ فاصلے پر دکھے ہوئے ایک ہوٹل کا نام استعمال
کرتے ہوئے کہا "ہو سکتا ہے کہ بعد میں، میں کسی بہتر ہوٹل میں
منتقل ہو جاؤں۔"
"میری آمد تک تم راجہ دربار ہوٹل میں ہی رکے رہو گے۔"
اس کا لہجہ تحکمانہ ہو گیا۔ "سینے کو قابو میں کرنے کے لئے مجھے
تمہاری مدد درکار ہو گی۔"
"میں کیوں نہ تمہارے دفتر آ جاؤں؟ تم کہاں اتنی زحمت کرو
گے؟"
"تم میرے دفتر نہیں آ سکتے۔ وہ ممنوعہ علاقے میں واقع ہے
جہاں باہر کے کسی فرد کو کسی بھی قیمت پر داخل ہونے کی اجازت
نہیں ملتی۔ یہ بات میں پہلے بھی تمہیں بتا چکا ہوں۔ تم راجہ دربار
ہوٹل میں ہی رکے رہو۔ میں سورج طلوع ہونے کے بعد وہاں پہنچ
جاؤں گا۔"
"میں تمہارا انتظار کروں گا۔ لیکن سینے کے ساتھ ہی ان
لوگوں کا بھی سراغ لگانے کی کوشش کرو جنہوں نے گیسٹ ہاؤس پر
حملہ کیا تھا۔"
"اس سے تمہیں کیا حاصل ہو گا؟ میں اپنی افرادی قوت کو
بکھیرنا نہیں چاہتا۔"
"وہ مرنے مارنے کے موڈ میں تھے۔ اگر میں ہوشیاری سے کام
نہ لیتا تو شاید وہ مجھے گولی ہی مار دیتے۔ مجھے اپنے لہو کے پیاسوں کے
بارے میں جاننے کا حق تو حاصل ہے۔ اس سے تم انکار نہیں
کر سکتے۔"
"میں کسی بات سے انکار نہیں کر رہا۔ معاملہ صرف ترجیحات
کا ہے۔ رات کو جو کچھ ہوا، اسے بھول جاؤ۔ اب کوئی تمہارے
قریب پھٹک بھی نہیں سکے گا۔"

"کیا تم کسی کو راجہ دربار ہوٹل کی نگرانی پر مامور کرنے کا ارادہ رکھتے ہو؟"

"تمہاری حفاظت کے لئے اب ایسا بندوبست کرنا ناگزیر ہو چکا ہے۔ تم بے فکر ہو کر اپنی نیند پوری کرو۔ باقی باتیں تھوڑی دیر بعد ہوں گی۔" یہ کہہ کر اس نے ریسیور رکھ دیا۔

وہ میرے ساتھ گہرا کھیل کھیلتا جا رہا تھا مگر میں بھی اس کے اصل عزائم سے پہلے ہی باخبر تھا اس لئے میں نے اسے اپنے اصل ہوٹل کا نام نہیں بتایا تھا۔ وہ اس ہوٹل کا رخ کرتا تو ویرا کے غائب ہو جانے کے باوجود اسے یہ معلوم ہو جاتا کہ میں منہ اندھیرے ایک سفید فام لڑکی کے ساتھ وہاں پہنچا تھا۔ اس کے بعد وہ میری طرف سے بھی شکوک و شبہات میں مبتلا ہو جاتا۔

اس سے فون پر بات کرنے ہوئے میں نے سوچ لیا تھا کہ ظفر کو چکر دینے کے لئے میں ویرا کو اسی ہوٹل میں بند ہو جانے کا مشورہ دے کر خود فوری طور پر راجہ دربار ہوٹل میں منتقل ہو جاؤں گا۔ ظفر کے آدمی کتنی ہی چھان بین کرتے انہیں یہی معلوم ہوتا کہ میں راجہ دربار ہوٹل میں اکیلا ہی پہنچا تھا۔ ویرا پورے اطمینان کے ساتھ اسٹار ہوٹل میں روپوش رہ سکتی تھی۔

ایک دوسرے سے الگ رہ کر ہم نہ صرف ایک دوسرے کی حفاظت کر سکتے تھے بلکہ کوئی برا وقت آنے پر بے فکر ہو کر اپنا بچاؤ بھی کر سکتے تھے۔

اس وقت تک جانے کی آمد کے آثار نہیں تھے۔ اس لئے میں خود بھی باورچی خانے کی طرف چل دیا۔ وہاں جا کر مجھے حیرت ہوئی کہ اس تنگ کمرے میں باورچی خانے کا کوئی ساز و سامان نہیں تھا۔ بس دو گیس کے چولہے اور چند برتن نظر آ رہے تھے یا ایک مقفل الماری تھی۔

میرے استفسار پر کلرک نے بتایا۔ "ہمارے ہوٹل میں بس کمرے ہی کمرے ہیں۔ مسافروں کے لئے کھانا اور ناشتا آس پاس کے ہوٹلوں سے آتا ہے۔ یہاں کھانے پینے کی ایک سے ایک چیز ملتی ہے۔"

"یہ بتا رہا ہے کہ ولایتی اسکاچ بھی آسانی سے مل جاتی ہے۔ ریڈ لیبل چھ سو میں اور ڈی لکس پرائز آٹھ سو میں مل جاتے ہیں۔ میں نے دو بوتلوں کے لئے کہہ دیا ہے۔" ویرا نے لقمہ دیا۔

میں نے فوری طور پر دو بوتلوں کے سوا سو روپے کے علاوہ سو روپے کا نوٹ اسے ٹپ میں دے دیا۔ اتنی بڑی بخشش ملنے پر وہ بے چارہ حیرانی کے عالم میں بار بار سلام کرنے لگا۔

"میں جانے پی کر چلا جاؤں گا۔" میں نے اس کے سامنے پر ہاتھ رکھ کر دوستانہ انداز میں کہا۔ "یہ یہیں رہے گی۔ اس کا کھانا پینا کمرے میں پہنچاتے رہنا۔ کسی کو معلوم نہ ہو کہ یہ یہاں ٹھہری ہوئی ہے۔ سستے ہوٹلوں میں رہنے والی اکیلی عورتوں کے گرد اوباش مرد منڈلانا شروع کر دیتے ہیں۔"

"تم فکر ہی نہ کرو!" اس نے اپنا داہنا ہاتھ سینے پر رکھ کر پورے خلوص کے ساتھ کہا۔ "میں یہاں کا چوبیس گھنٹے کا خیال ... چیلوں کی ڈیوٹیاں بدلتی رہتی ہیں۔ میں خود میم صاحب کا خیال رکھوں گا۔ یہ بہت اچھی اور خاکسار عورت ہے۔"

میں نے رہیں کھڑے کھڑے چائے ختم کی ... ویرا ... کی گفتگو کے بارے میں جاننے کے لئے مضطرب تھی لیکن اس ... کی موجودگی میں اس موضوع پر بات نہیں ہو سکتی تھی اس لئے ... ویرا کے ساتھ دوبارہ اپنے کمرے میں جانا پڑا اور میں نے اسے ... بدترین صورت حال کے ساتھ ہی اپنے منصوبے سے بھی آگاہ کر ...

"شاید ظفر کی شامت ہی آگئی ہے۔" اس نے تیز لہجے ... میں کہا "تمہیں بھول کر بار بار یہی میرے پیچھے پڑ گیا ہے۔ اس ... فریب رہ کر تم اس کی جڑ سے زیادہ کاری وار کر سکو گے۔"

اسی اثنا میں ہوٹل کا منشی بلیک لیبل اور بلیک ڈاگ ... دو بوتلیں لے آیا۔ بلیک لیبل کی بوتل ویرا نے رکھ لی اور ... ڈاگ کی بوتل تھیلے میں ڈال کر وہاں سے روانہ ہو گیا۔

ہم گن میری تحویل میں تھی جب کہ حملہ آوروں سے ... ہوا پستول ویرا کے پاس تھا۔ اس طرح ہم دونوں ہی اپنا اپنا ... خطرات کا مقابلہ کرنے کی پوزیشن میں تھے۔

راجہ دربار ہوٹل پر بھی ویرانی کا راج تھا۔ مجھے کے ... پر کئی تیز و گھنٹیں دینے کے بعد قفل کھولا گیا۔ یہ تاخیر میرے ... سود مند تھی کیونکہ ہوٹل والے میری آمد کے ذریعے پر کوئی ... نہیں ڈال سکتے تھے جب کہ ظفر میرے بارے میں زیادہ سے زیادہ ... تفصیلات جاننے کی کوشش کرتا۔

وہاں کسی دشواری کے بغیر مجھے کمرا مل گیا اور میں نے ... بولٹ کر کے بستر پر قبضہ جما لیا۔ ہوٹل کی پست معیار ... مجھے اتنا یقین تھا کہ بڑی کے اس مصروف اور گنجان ... میں کوئی شخص جو میرے کمرے میں گھس کر وار کرنے کی ... نہیں کرے گا۔ جو کچھ ہوتا تھا ہوٹل سے باہر ہی ہوتا تھا۔ ... مجبوری کی وجہ سے نیند نے بہت جلد مجھ پر غلبہ پا لیا۔

میں اندھیرے میں سویا تھا اس لئے مجھے گھڑی پر ... کھینچنے کا دھیان نہیں رہا۔ کمرے کی وہ واحد کھڑکی ... تھی اس لئے سورج چڑھتے ہی میرا کمرا تیز روشنی سے ... اور کچھ دیر بعد ہی وہ چکا چوند اتنی بڑھ گئی کہ میرے لئے ... رہنا ناممکن ہو گیا۔

میں تازہ پانی سے غسل کر کے فارغ ہوا تو ہوٹل کا ... کمرے میں آ پہنچا۔ اس کی آنکھوں سے فکر مندی جھلک رہی ... شاید ظفر کے بھیجے ہوئے آدمی نے ہوٹل کے عملے سے میرے ... میں براہ راست پوچھ گچھ کی تھی جس کی وجہ سے وہ بے چارہ ... زدہ تھا۔ اسے ڈر تھا کہ میں کہیں کسی جرم کا مرتکب ... ایسی صورت میں پولیس کی پکڑ دھکڑ سے اس کا ہوٹل ...

ہو سکتا تھا اور شہر کے شریف لوگ رفتی تفریح کے لئے ادھر کا رخ کرنے سے گریز کرنے لگتے تھے اور متوسط طبقے کے نام نہاد شرفا کی تفریح میں صنفِ نازک کی شمولیت کے بارے میں اس نے کسی رازداری سے کام لینے کی ضرورت نہیں سمجھی تھی۔ میرے اطمینان دلانے پر اس کی فکرمندی کو تھوڑا سا افاقہ ہوا لیکن پھر بھی وہ پوری طرح مطمئن نہیں ہو سکتا تھا۔

میں ناشتے سے فارغ ہوا ہی تھا کہ ظفر آپہنچا۔ اس کا چہرہ گمبھیر اور ستا ہوا تھا۔

میں نے اس سے پہلا سوال سینتے کا سیلو کے بارے میں کیا جس کا جواب نفی میں تھا۔ مجھے اندازہ تھا کہ ظفر نے اپنا راز محفوظ رکھنے کے لئے اسپیشل ٹاسک فورس کے چیدہ چیدہ افراد کو سینتے کی تلاش میں لگایا ہوا ہوگا۔ میں نے اسے گمراہ کرنے کے لئے جو کہانی سنائی تھی اس کی بنا پر مجھے پورا یقین تھا کہ ظفر کی تلاش صرف اسلام آباد تک ہی محدود رہی ہوگی۔

واقعات کی کڑیاں نشاندہی کر رہی تھیں کہ ہلاکی کے گیسٹ ہاؤس پر یلغار کرنے والے افراد اسی کے بھیجے ہوئے تھے لیکن وہ خود کو معصوم ظاہر کر رہا تھا اس لئے اس کے استفسار پر مجھے وہ کہانی ایک بار پھر دہرانی پڑی۔ میں نے اپنی کسی بھی بات سے اس پر کوئی شبہ نہیں ہونے دیا بلکہ اس کے اسی نظریے سے اتفاق رائے کا اظہار کرتا رہا جو سینتے کے نامعلوم دشمنوں کی نشاندہی کرتا تھا۔

اس نے باتوں ہی باتوں میں نہایت چالاکی کے ساتھ یہ بھی دریافت کیا کہ میری پنڈی اور اسلام آباد آمد کے بارے میں کون لوگ واقف تھے۔ میری سلامتی کے لئے اس سوال کا جواب نہایت اہم تھا۔

فکر و تشویش کی یکجائیت کو نظرانداز کرنے کے بعد ہر اعتبار سے یہ ثابت ہو رہا تھا کہ وہ ظفر نہیں تھا بلکہ اس کے روپ میں کرنل جیمی جونز کا اوری البرٹو ملبہ تھا جو بریڈ الشارز نامی یہودی فرقہ پرست تنظیم کے لئے کام کر رہا تھا۔ پاکستان جیسے ملک میں اس کے لئے اپنی سلامتی اور بقا کا مسئلہ بہت نازک تھا۔ اگر اسے میری طرف سے ذرا بھی شبہ ہو جاتا تو وہ بے دریغ میرا صفایا کر سکتا تھا۔

میں نے اسے بتایا کہ ویرا اور فرزانہ کے علاوہ اول خان کو بھی میرے اس سفر کا علم تھا۔ میں نے اسے یہ بھی جتا دیا کہ میں نے اس کا فون نمبر اول خان سے ہی لیا تھا۔ مقصد صرف اتنا تھا کہ وہ میرے بارے میں کوئی خطرناک ارادہ رکھتا ہو تو اتنے افراد کے باخبر ہونے کی وجہ سے اس پر عمل کرنے سے باز رہے۔

"سینتے کا سیلو لاپتا ہے۔ تم اسی کے کام سے یہاں آئے تھے۔ اب تمہارا کیا پروگرام ہے؟" اس نے متفکر نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"اسے ابھی تک تمہارے نظریات کا علم نہیں ہو سکا تھا۔ رات کے واقعات سے وہ خوفزدہ ہو گئی ہو تو اور بات ہے ورنہ کہ اسے کہیں نہ کہیں نمودار ہونا چاہئے۔ یہ اور بات ہے کہ وہ منظرِ عام پر آتے ہی تمہارے آدمیوں کی تحویل میں چلی جائے گی۔ اس کے بارے میں تمہارے کیا عزائم ہیں؟"

چند ثانیوں کی خیال انگیز خاموشی کے بعد وہ بولا "تم ہمارے طریقۂ کار سے اچھی طرح واقف ہو۔ ہم بلاوجہ کسی کو تنگ نہیں کرتے لیکن جس کے پیچھے لگ جاتے ہیں اسے اس کے انجام تک ضرور پہنچاتے ہیں۔"

"آخر تم اس پر کس بارے میں شبہ کر رہے ہو؟ وہ ویرا کے ساتھ مل کر کیا کرنا چاہتی ہے؟ ان سوالات کے جوابات دیئے بغیر تم مجھے اس کے قتل پر قائل نہیں کر سکتے۔ میں اتنا جانتا ہوں کہ اسپیشل ٹاسک فورس والے تمام ثبوت اور شواہد جمع کئے بغیر کسی کو نہیں مارتے۔"

"ایک بار سینتے کا سیلو ہاتھ آجائے تو میں تمہیں سب کچھ بتا دوں گا۔" وہ قدرے تذبذب کے بعد بولا "فی الحال میں اس معاملے میں اپنی زبان بند رکھنے پر مجبور ہوں۔"

"مجھے افسوس ہے کہ اب میں ایس ٹی ایف کے لئے قابلِ اعتماد نہیں رہا۔"

"یہ اعتماد کی نہیں فورس کے ڈسپلن کی بات ہے" اس نے خشک لہجے میں کہا "آج سے پہلے بھی تمہیں ان باتوں پر اعتماد میں لیا جاتا رہا جن سے تمہارا براہِ راست تعلق ہوتا تھا۔ ایس ٹی ایف کی اندر کی کہانیاں تم سے ہمیشہ پوشیدہ رکھی گئی تھیں۔"

"لیکن سینتے کا سیلو سے میرا براہِ راست تعلق ہے۔ وہ میرے ساتھ یہاں آئی ہے۔ میں اس کے بغیر واپس گیا تو ویرا کو کیا منہ دکھاؤں گا؟ تم میرے اور ویرا کے مراسم سے بخوبی واقف ہو۔"

"سینتے کا سیلو اب ایک سنگین مسئلہ بن گئی ہے" اس نے مجھے مرعوب کرنے کے لئے کہا "تمہیں رضاکارانہ طور پر اس معاملے سے دستبردار ہو جانا چاہئے۔"

"یعنی میں اس لڑکی کو تمہارے رحم و کرم پر چھوڑ کر واپس چلا جاؤں؟"

"یہ سب سے اچھی بات ہوگی۔ ویرا کو تم آج کی صورتِ حال بتا کر بری الذمہ ہو سکتے ہو۔ اس کے پیچھے کچھ لوگ تمہارے گیسٹ ہاؤس میں پہنچے اور وہ خوفزدہ ہو کر روپوش ہو گئی۔ یہ بہت سیدھی اور فطری کہانی ہوگی۔ اس معاملے میں میری دلچسپی کا تذکرہ گول کر کے تم ہر الجھن اور جوابدہی سے بچ جاؤ گے۔"

"لیکن اول خان کو مجھے سب کچھ بتانا ہوگا" میں نے اس سے اختلافِ رائے ظاہر کرتے ہوئے کہا "ہو سکتا ہے کہ وہ مجھے سینتے کا سیلو کے ٹھکانے سے آگاہ کر دے۔"

"ناممکن!" اس نے اپنا سر ہلاتے ہوئے کہا "یہ میرا کیس ہے۔ اول خان اس بارے میں ایک لفظ بھی نہیں جانتا۔ تمہارے بتانے یا نہ بتانے سے کوئی فرق نہیں پڑے گا۔ اسے ادھر ادھر راتوں سے ہی

معلومات حاصل ہو سکیں گی لیکن ہماری فورس میں اپنے سینئر افسران سے سوال جواب کرنے کی روایت نہیں ہے۔"

"اور اگر سینٹے کاسیلو تمہارے آدمیوں کو جل دے کر کراچی نکل گیا؟"

"تو پھر اُسی سے بات کر لینا۔ ایسی صورت میں یہ تمہاری اخلاقی ذمے داری ہوگی کہ اسے وہاں روک کر مجھے اس کی موجودگی سے آگاہ کرو۔ بصورت دیگر تم بھی اس کے شریک کار تصور کیے جاؤ گے۔"

"اور میرے بارے میں کیا حکم ہے؟" میں نے تلخ لہجے میں سوال کیا۔

"تم اپنی مرضی کے مالک ہو۔ چاہو تو ابھی واپس کراچی جا سکتے ہو۔ میں نے سینٹے کاسیلو کے معاملے کے نشیب و فراز تمہیں سمجھا دیے ہیں۔ ان پر فرصت میں ایک بار پھر غور کر لینا۔ مجھے اس تصور ہی سے ذہنی اذیت ہوتی ہے کہ فرائنس کی بجا آوری کے لیے مجھے اپنے جاننے والوں کا حریف بننا پڑے۔"

وہ رشتی کی کھلی مگر شائستہ دھمکی تھی۔ وہ مجھے جتانا چاہ رہا تھا کہ سینٹے کاسیلو کے معاملے میں وہی سب کچھ تھا۔ ایرانی خان ہو کی کوشش کے باوجود میری کوئی مدد نہیں کر سکتا تھا۔

مشکل یہ تھی کہ اسپیشل ٹاسک فورس کی ساخت بہت عجیب اور پُراسرار تھی۔ میں فورس کے صرف ان ہی عہدے داروں سے واقف تھا جو میرے سامنے آ چکے تھے۔ ان کے اوپر یا نیچے والوں کا سراغ لگانا کسی بھی طرح ممکن نہیں تھا۔ ان تک رسائی ممکن ہوتی تو میں یہ معلوم کر سکتا تھا کہ ظفر نے ان کو سینٹے کاسیلو کا معاملہ کس رخ سے سمجھایا ہے۔ موجودہ حالات میں میرا قیاس یہ تھا کہ ظفر کو سینٹے کاسیلو کی طرف سے اپنی شناخت کا ذاتی خطرہ لاحق تھا اس لیے وہ اپنی پوزیشن سے فائدہ اٹھاتے ہوئے بالا ہی بالا اسے گھیرنے کی کوششوں میں لگا ہوا تھا۔ اگر کسی مجبوری کی وجہ سے یہ معاملہ اس کے اوپر والوں کے علم میں آ جاتا تو وہ انہیں سینٹے کاسیلو کی ملک دشمنی کی کوئی بھی فرضی کہانی سنا کر مطمئن کر سکتا تھا۔

اس دوران میں میری تمام تر توجہ ظفر کے ہاتھوں پر مرکوز رہی۔ اس بار میں ایک خاص مقصد کے تحت اس کے ہاتھوں کا جائزہ لے رہا تھا لیکن میں نے اندازہ لگایا کہ وہ گفتگو کے دوران میں اپنے ہاتھوں کے استعمال کا عادی نہیں تھا اور بیشتر وقت ہاتھ گود میں رکھے بیٹھا رہا تھا۔

"تم فکر نہ کرو" میں نے رکھی سی ہنسی کے ساتھ کہا "اپنے فرائض کی ایماندارانہ بجا آوری میں تم مجھے ہمیشہ اپنے ساتھ پاؤ گے۔ اگر تم سینٹے کاسیلو کے جرائم کے بارے میں کھل کر بات کرو تو ہو سکتا ہے کہ میں خود ہی اسے تلاش کر کے تمہارے سامنے پیش کر دوں۔ موجودہ صورت حال میں میں زیادہ سے زیادہ غیر جانب دار ہی رہ سکتا ہوں۔ اگر وہ تمہارے آدمیوں سے مقابلے میں مارا گیا تو میں اُسی سے بہت کچھ معلوم کر لوں گا۔"

"میرا مشورہ ہے کہ تم براہ راست بات کرو۔ سینٹے کاسیلو کی حرکتوں کی پشت پر مجھے اسی کا دماغ کارفرما نظر آ رہا ہے۔ اب شاید ہمارے ساتھ مخلص نہیں رہی ہے۔"

"لیکن کراس ڈبل میں اُس کی خدمات سے استفادہ کرنے کے بعد بھی تم ایسی بات سوچ رہے ہو؟" میں نے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"زیر زمین دنیا کی رنگینیوں میں زندہ رہنے والوں کے کوئی اصول نہیں ہوتے۔ ان کی وفاداریاں لمحے لمحے رنگ بدلتی رہتی ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ وہ براہ راست کسی اور سے کوئی معاہدہ کر لیا ہو۔"

"وہ تمہاری منظور نظر ہے۔ اس کے ایران روانہ ہونے تک اس کے بارے میں تمہاری رائے بہت اچھی تھی۔ اس کے دیے ہوئے بارودی پھول سے زخمی ہونے کے بعد بھی تم اس کے گن گا رہے تھے۔ پھر اس نے کوئٹہ سے فون پر تمہاری خیریت دریافت کر کے اپنی خیر سگالی کا اظہار بھی کر دیا تھا۔ اگر تم اس سے براہ راست بات کرو تو بہتر نتائج حاصل ہو سکتے ہیں۔"

"ضرورت پڑی تو اس سے بھی گریز نہیں کروں گا" وہ کرسی سے اٹھتے ہوئے بولا "میرے لیے یہ معاملہ بہت اہم اور سنگین ہے۔ غنیمت یہ ہے کہ ابھی تک تمہیں خطرناک حد تک جانے کی کوئی کوشش نہیں کی گئی ہے ورنہ میرا پہلا شکار تم بھی ہو سکتے تھے۔"

"عملاً میں خود کو پابند محسوس کر رہا ہوں۔ باہر تمہارے آدمیوں کا پہرا ہے۔"

"وہ سینٹے کاسیلو کے منتظر ہیں۔ تم سے کوئی غرض نہیں رکھیں گے۔ تم چاہو تو انہیں اپنا محافظ بھی سمجھ سکتے ہو۔ ان سے کوئی شکایت پیدا ہو تو فون پر مجھ سے رابطہ کر لینا۔"

اس معنی خیز گفتگو کے بعد وہ لوٹ گیا لیکن میرے ذہن میں آندھیاں سی چلنے لگی تھیں۔ اُس سے ہاتھ ملاتے ہوئے میں نے اس کے داہنے ہاتھ کی پشت پر بھرے ہوئے زخم کا ایک خفیف سا نشان دیکھ لیا تھا جو ہر اعتبار سے بہت خیال انگیز تھا۔

کوئی اگلا قدم اٹھانے کے لیے ایس ٹی ایف کے ان نگہبانوں سے گلوخلاصی ضروری تھی جو راہ داری اور ہوٹل کے باہر پہرا دے رہے تھے۔ میں نے باہر نکلنے سے قبل بلیک ڈاگ کی بوتل سے ایک بڑا پیگ تیار کر کے اپنے معدے میں منتقل کر لیا۔ دن کے اوقات میں عموماً اسکاچ نہیں پیتا لیکن اس روز الجھن بڑھ گئی تھی جیسے خوف ناک دشمن سے دو بدو ٹکرانے کے بعد میں کسی ہلکی سی تقویت کی ضرورت محسوس کر رہا تھا۔ میرے کمرے میں ایک تھیلے کے علاوہ کوئی قابل ذکر چیز نہیں تھی اس لیے میں کمرا مقفل کر کے باہر روانہ ہو گیا۔

ہوٹل کے برآمدے سے اترتے ہوئے میں پوری طرح چوکنا تھا اس لیے وہ خوش مند شخص میری نظروں سے پوشیدہ نہیں رہ سکا

جس نے مجھے دیکھتے ہی ایک تکڑے سے اپنی جگہ چھوڑ دی تھی۔

میں سڑک پر اترتے ہی اس کی طرف ہولیا۔ ابتدا میں وہ میرے رخ کا اندازہ نہیں کرسکا لیکن فاصلہ کم رہ جانے پر جب اس نے مجھے اپنی طرف آتے دیکھا تو بوکھلا گیا۔

میں نے قریب پہنچ کر دوستانہ مسکراہٹ کے ساتھ اُس کے شانے پر ہاتھ رکھا تو وہ بدکے ہوئے "جارحانہ" تیوروں کے ساتھ میری طرف دیکھ رہا تھا۔

"تمہارے چیف نے بتایا تھا کہ تم میری حفاظت کے لیے یہاں مامور کیے گئے ہو" میں نے نرم لہجے میں کہا "میرا خیال ہے کہ تم میری کچھ مدد بھی کرسکو گے۔"

میرا براہ راست اقدام اس بے چارے کے لیے اس قدر غیر متوقع تھا کہ وہ ہکلانے کے باوجود میری بات کا کوئی جواب نہیں دے سکا اور اسے تسلی دینے کے لیے مجھے دوبارہ کہنا پڑا "تمہیں گھبرانے کی ضرورت نہیں۔ تم یہیں رکے رہو اور کوئی سفید فام عورت نظر آئے تو اس کا پیچھا کرنا شروع کردینا۔ میں ایک ضروری کام سے فارغ ہو کر ابھی تھوڑی دیر میں واپس آتا ہوں۔"

"لل۔ لیکن مجھے ہر حالت میں تم پر نگاہ رکھنے کا حکم دیا گیا ہے" وہ الجھن آمیز لہجے میں بولا پھر ایک طرف اشارہ کرتے ہوئے کہنے لگا "عورت کے لیے وہ یہاں انتظار کرے گا۔"

میں نے اس کے اشارے کی سیدھ میں دیکھا تو رہائشی پلازہ کے کیبن پر اسی جیسا ایک اور شخص بے پروایانہ انداز میں کھڑا ہماری طرف دیکھ رہا تھا۔

"یہ اور بھی اچھی بات ہے" میں نے اطمینان ظاہر کرتے ہوئے کہا "مجھے یہی ڈر تھا کہ میری غیر حاضری میں وہ عورت نمودار ہو کر دوبارہ روپوش نہ ہو جائے۔ اب تمہیں میرا پیچھا کرنے کی ضرورت نہیں۔ ہم دونوں ایک ہی ٹیکسی سے چلتے ہیں۔ بس ذرا آگے پیچھے کا خیال رکھنا۔"

وہ سخت تذبذب میں مبتلا ہو گیا تھا۔ شاید اسے اپنی پوری پیشہ ورانہ زندگی میں کبھی بھی ایسی مضحکہ خیز صورت حال کا سامنا نہیں کرنا پڑا تھا جہاں اس کا شکار بنفس نفیس اسے ساتھ چلنے کی دعوت دے رہا تھا۔

"تم آگے چلو! میں دوسری ٹیکسی میں پیچھے پیچھے آتا ہوں" اس نے ہوشیاری سے کام لیتے ہوئے کہا۔

"تمہاری مرضی" میں نے شانے اچکا کر کہا "میں اسلام آباد جا رہا ہوں۔ مجھے ڈر ہے کہ مری روڈ کی بھیڑ بھاڑ میں ہم ایک دوسرے سے بچھڑ جائیں گے اور پھر تمہاری گوشمالی کی نوبت آجائے گی۔"

"تمہارے ساتھ جانے میں بھی باس کی ناراضگی کا ڈر ہے۔ ہم دونوں کو تمہاری نظروں سے پوشیدہ رہ کر نگرانی کرنے کا حکم دیا گیا تھا" اس نے جھجکتے ہوئے کہا۔

"اب تم سامنے آہی گئے ہو تو ساتھ جانے سے کیا فرق پڑتا ہے؟"

میں نے اس کے ذہن کو بری طرح الجھانے کی کوشش کی لیکن وہ ظفر کے خوف کی وجہ سے میرے ساتھ جانے پر کسی بھی طرح آمادہ نہ ہو سکا۔ میری تسلی کے لیے صرف اتنا ہی کافی تھا کہ وہاں نگرانی کرنے والوں کی تعداد صرف دو تھی اور اگر میں اپنا پیچھا کرنے والے کو بغل دینے میں کامیاب ہو جاتا تو نہایت بے فکری کے ساتھ اپنے کام سرانجام دے کر واپس لوٹ سکتا تھا۔

وہ ٹریفک کے رش کے اوقات تھے۔ بسوں، رکشوں اور گاڑیوں کے ہجوم کی وجہ سے مری روڈ کے ہر کراسنگ پر بڑبونگ اور افراتفری کا عالم تھا لیکن ایس پی ایف والے کی ٹیکسی میری ٹیکسی کے ساتھ بالکل لگ کر چل رہی تھی اس لیے اسے ڈاج دینے کا کوئی موقع نہیں تھا۔

صرافہ بازار کے قریب میں نے اچانک ہی ٹیکسی رکوائی اور ڈرائیور کے ہاتھ میں سو روپے کا نوٹ تھما کر اسے وہیں انتظار کرنے کی ہدایت کرتا ہوا ایک ریستوران میں گھس گیا۔ میری توقع کے عین مطابق اس ریستوران میں عقبی دروازہ بھی نظر آرہا تھا۔ میں اندر ایک لمحہ بھی ضائع کیے بغیر دوسری طرف سے نکلا اور تیز تیز قدموں سے ایک طرف ہولیا۔ تعاقب کرنے والے کے ہوشیار ہونے سے پہلے میں اس علاقے سے دور نکل جانا چاہتا تھا۔

راستے ہی سے میں نے دوسری ٹیکسی پکڑی اور اسے صدر بازار چلنے کی ہدایت دیتے ہوئے عقبی نشست پر اس طرح دھنس کر بیٹھ گیا کہ باہر سے صحیح طور پر دیکھا یا پہچانا نہ جاسکوں۔

صدر کے علاقے میں کئی پرائیویٹ فون بوتھ بھی موجود تھے لیکن میں نے کشمیر روڈ پر واقع نیلی کراف آفس کا رخ کرنا مناسب سمجھا۔ اندر سے فون لینے کے بعد میں نے اوارکیر پبلک بوتھ سے ریراکے ہوٹل کا نمبر ملایا تو خوش قسمتی نے بہت جلدی کے ساتھ ریراکو فون پر بلا دیا۔

"وہ آیا تھا اور اسے صرف تمہاری تلاش ہے" میں نے کسی تمہید کے بغیر ریرا کو آگاہ کیا "وہ مجھے یہ تاثر دیتا رہا کہ وہ اپنے بڑوں کی رضامندی سے تمہارے پیچھے لگا ہے لیکن مجھے پورا یقین ہے کہ وہ ذاتی طور پر یہ سب کررہا ہے۔ میرے ہوٹل کی نگرانی ہو رہی ہے اس لیے تمہیں مجھ سے دور ہی رہنا ہوگا۔"

"آخر میرا جرم کیا بتاتا ہے؟" اس مرحلے پر ریرا کا یہ سوال فطری تھا۔

"وہ اس بارے میں زبان کھولنے پر آمادہ نہیں ہے۔ آج میں نے اس کے دائیں ہاتھ کی پشت پر ایک نشان دیکھا ہے جو اہم ثابت ہو سکتا ہے۔ میں اب کسی پلاسٹک سرجن سے مل کر اس کی گرافٹنگ کے بارے میں کچھ معلومات حاصل کرنی چاہتا ہوں۔ اس ملاقات سے شاید ٹیگر پر تمہارے معاملہ بھی حل ہو جائے۔"

"اس کے فنگر پرنٹس کا راز کھل جائے تو وہ بدترین مدافعانہ پوزیشن میں آجائے گا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ اپنی جگہ چھوڑ کر فرار ہونے پر مجبور ہو جائے۔" ویرا کی آواز پُرجوش ہو گئی۔

"میں اسے بھاگنے کا موقع نہیں دوں گا۔" میں نے پُرعزم لہجے میں کہا۔ "اسے گھیر کر ایسی جگہ ماروں گا جہاں اسے پانی بھی نہیں مل سکے گا۔ اس وقت تک تمہیں بہت محتاط رہنا ہو گا۔"

"میری فکر نہ کرو۔ میں نے ہوٹل کے عقبی کاٹیج میں اتار لیا ہے۔ فون کے علاوہ میری تمام ضروریات کمرے میں ہی پوری ہو رہی ہیں۔" وہ مسکرا کر بولی۔ "ویسے میں تمہاری مستقل مزاجی کی معترف ہو گئی ہوں۔ میری اور راول خان کی طرف سے حوصلہ افزائی نہ ہونے کے باوجود تم نے ظفر کو بے نقاب کر ہی لیا ہے۔"

"پلاسٹک سرجن سے ملاقات کے بعد دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی ہو جائے گا۔"

ویرا سے بات کرنے کے بعد میں دوبارہ سڑک پر آگیا اور صدر کی طرف چل دیا۔

کراچی کے مقابلے میں راولپنڈی کا مزاج اور آبادی کی ہیئت بہت مختلف ہے۔ وہاں امرا کا طبقہ بہت چھوٹا اور محدود ہے۔ بیشتر آبادی کا بلاواسطہ یا بالواسطہ وفاقی اداروں سے تعلق ہے۔ بقیہ لوگ درمیانی درجے کی تجارت سے وابستہ ہیں جس کی بنا پر فیشن اور ذاتی حسن وجمال کے غیر روایتی معیار اور طریقے پنڈی میں مفقود ہیں۔ جو لوگ ان تعیشات کے شوقین ہیں وہ عموماً کراچی یا لاہور کا رخ کرتے ہیں۔ تین ڈاکٹروں سے رجوع کرنے کے بعد مجھے اس تلخ حقیقت کا ادراک ہوا کہ پنڈی کے کمبائنڈ ملٹری اسپتال کے علاوہ پورے شہر میں صرف دو پلاسٹک سرجن تھے اور وہ بھی حادثات کا شکار ہونے والوں کا علاج کرتے تھے۔

میں دوپہر کے بعد ہارلے اسٹریٹ پر ایک پلاسٹک سرجن سے اس کی اقامت گاہ پر ملنے میں کامیاب ہوا تو وہ میری آمد کا مدعا سن کر حیران رہ گیا۔ مجھے اس سے کسی مریض کا علاج نہیں کرانا تھا بلکہ کسی کی جلد کی تبدیلی کے بارے میں صرف اس کی پیشہ ورانہ رائے معلوم کرنی تھی جس کے لیے میں اس کا مروّج معاوضہ ادا کرنے کے لیے تیار تھا۔ اس نے عزت کے ساتھ مجھے اپنی اسٹڈی میں بٹھا لیا جہاں اس کی پیشہ ورانہ حوالہ جاتی کتابوں سے کئی دیوار گیر الماریاں بھری ہوئی تھیں۔

اس نے پیچیدہ اور مشکل فنی اصطلاحات کے سہارے اپنی گفتگو کا آغاز کیا تو بیشتر باتیں میرے سر پر سے گزر گئیں لیکن میں پورے تحمل کے ساتھ اس کی گفتگو میں اپنی دلچسپی کا اظہار کرتا رہا اور اس کی گفتگو میں لمحہ بہ لمحہ روانی آتی چلی گئی۔ البتہ میں بلڈ گروپ ٹشوز کی میچنگ اور دیگر موٹی موٹی باتوں کے علاوہ کچھ نہیں سمجھ سکا۔

اس پلاسٹک سرجن کی وہ تمہیدی تقریر خاصی طوالت ثابت ہوئی۔ معلوم ہوتا تھا کہ اسے اپنے دل کی بھڑاس نکالنے کے لیے ایک ایسا شکار میسر آگیا تھا جو اسے وقت کے زیاں کا معاوضہ بھی ادا کرنے پر آمادہ تھا۔ لیکن جب تمہید اور عام اصولوں کا بیان ختم کرنے کے بعد اس نے انسانی جلد کی تبدیلی کے ممکنہ امکانات پر روشنی ڈالنی شروع کی تو مجھے یہ جان کر خوشی ہوئی کہ اس مرحلے پر اس کا بیان قابل فہم ہو چلا تھا۔

میرے متعدد سوالات کے جواب میں جو صورت حال واضح ہوئی وہ کچھ یوں تھی کہ چند ناگزیر طبی لوازم پورے ہونے کی صورت میں ایک زندہ انسان کی جلد دوسرے زندہ انسان کی جلد کی جگہ پیوندکاری کے لیے استعمال کی جا سکتی تھی۔ سُن کر دینے والی یا بے ہوش کرنے والی ادویات کے استعمال کے باوجود وہ عمل دونوں فریقوں کے لیے خاصا اذیت ناک ہو سکتا تھا۔ جھلس جانے یا کسی حادثے کا شکار ہونے کی صورت میں ظاہری بدنمائی کو چھپانے کے لیے ایسی طبی امداد عموماً ناگزیر ہوتی ہے اور اس مقصد کے لیے مریض ہی کے کولہوں، رانوں یا دیگر مستور حصوں کی جلد کاٹ کر ضائع شدہ جلد کی جگہ جوڑ دی جاتی ہے لیکن بلا کسی ضرورت دو مختلف افراد کی جلد کی باہمی پیوندکاری خاصی بے معنی ثابت ہو سکتی ہے اور اس کے لیے سرجن کا انتہائی درجے مشاق ہونا ضروری ہے۔

میں بات کو گھما پھرا کر انگلیوں اور ہتھیلیوں کی کھال کی تبدیلی کی طرف لانا چاہ رہا تھا لیکن اس پلاسٹک سرجن کے رویے کو دیکھتے ہوئے میں نے وہ ارادہ ترک کر دیا۔ میرے ایسے سوالات سے یہ بات بالکل ہی واضح ہو جاتی کہ میں کسی بھی شخص کے فنگر پرنٹس کی تبدیلی کے امکان پر غور کر رہا تھا اور وہیں سے سرجن کے ذہن میں شبہات جنم لینے لگتے کہ میں کسی بڑے جرم کے ارتکاب کے لیے وہ ساری معلومات حاصل کرتا پھر رہا تھا۔

میں اس پلاسٹک سرجن کے پاس ڈیڑھ گھنٹا گزارنے کے بعد وہاں سے رخصت ہوا تو مجھے پورا یقین ہو چکا تھا کہ کرنل جمی مورز نے ظفر کے ساتھ وحشیانہ سلوک کرتے ہوئے اس کے دونوں ہاتھوں اور انگلیوں کی کھال اتروا کر البرٹو کے ہاتھوں پر چڑھوا دی ہوگی۔ اس میں شبہ نہیں کہ اس عمل میں البرٹو کو بھی صبر آزما تکلیف سے گزرنا پڑا ہوگا لیکن اس کے سامنے کوئی بہت بڑا مقصد رہا ہوگا جس نے اسے وہ اذیت سہنے کا حوصلہ دیا ہوگا جب کہ ظفر کو قربانی کا بکرا بنایا گیا تھا۔ امکان یہی تھا کہ اس کے ہاتھوں کی جلد اتارنے کے بعد اسے بے دردی کے ساتھ موت کے گھاٹ اتار دیا گیا ہو اور اس کی جگہ ڈلبرٹو ویلیسا کو ظفر کے روپ میں پاکستان بھیج دیا گیا ہو۔

نقلی ظفر یا البرٹو ویلیسا کے داہنے ہاتھ کی پشت پر نظر آنے والا لمبا اور واضح نشان اسی پلاسٹک سرجری کا کھلا ثبوت تھا اور مجھے پورا یقین تھا کہ ماہرانہ طبی معائنے کے نتیجے میں اس کے

دونوں ہاتھوں پر سرجری کی وہ علامات دریافت کی جا سکتی تھیں۔
ان انکشافات کے بعد میرے دل میں نخشی ظفر کے خلاف غیظ و غضب کا لاوا کھولنے لگا۔
بارلے اسٹریٹ سے میں دوبارہ ٹیلی گراف آفس پہنچ گیا۔ وہاں اندرون ملک اور بیرون ملک فون کرنے کے امیدوار مردوں اور عورتوں کا خاصا ہجوم تھا۔ وہاں کچھ وقت گزارنے کے بعد مجھے اندازہ ہوا کہ اس شہر میں ایسے گھرانوں کی تعداد بہت زیادہ تھی جن کے سربراہ اپنی روزی کمانے کے لیے بال بچوں کو چھوڑ کر مشرق وسطیٰ کے مختلف ملکوں میں گئے ہوئے تھے اور ان کی عورتیں اپنے سربراہوں کی آواز سننے کی امید میں اس سرکاری پبلک کال آفس میں انتظار کی گھڑیاں گن رہی تھیں۔
تھوڑی ہی دیر میں میرا دیا ہوا نمبر پکارا گیا اور میں نے دو نمبر بوتھ کا دروازہ بند کر کے ریسیور اٹھا لیا۔
"ظفر پر ہاتھ ڈالنے کا وقت آ گیا ہے" میں نے اول خان کی آواز سننے کے بعد کہا "اب وہ تمہاری ٹاسک فورس میں ایک دن بھی نہیں گزار سکے گا۔"
"معلوم ہوتا ہے کہ وہ کسی جونک کی طرح تمہارے دماغ سے چمٹ کر رہ گیا ہے۔ میں کہتا ہوں کہ اسے بھول جاؤ ورنہ ہم دونوں کے مراسم میں فرق آ جائے گا۔"
"وہ ہسپانوی زبان جانتا ہے لیکن اس سے انجان بنا رہتا ہے۔ اردو محاوروں کے معاملے میں وہ بالکل صفر ہے اور اب وہ میرے خون کا پیاسا ہو رہا ہے کیونکہ اس نے اچانک ہی یانکا وہ ہسپانوی زبان میں اسے پہچان لینے کا دعویٰ کر کے اس کا بھانڈا پھوڑ دیا ہے" میں نے کہا "اب میں اسے ہرگز نہیں بھول سکتا۔"
"تم فنگر پرنٹس کی رپورٹ کو مسلسل نظرانداز کر رہے ہو" اول خان کا لہجہ خشک تھا۔
"آج میں نے اس کے داہنے ہاتھ کی جلد پر آپریشن کا نشان دیکھنے کے بعد ایک پلاسٹک سرجن سے ماہرانہ رائے لی ہے۔ وہ البرٹو بلیسا ہے اور اس کے ہاتھوں پر سرجری کر کے ظفر کی کھال کا پیوند لگایا گیا ہے۔"
"یہ ناممکن ہے!" اول خان کی آواز بلند آہنگ خود کلامی کا انداز لیے ہوئے تھی۔
"ابھی تک وہ پورے اعتماد کے ساتھ میدان میں ڈٹا ہوا ہے۔ اگر تم نے فوراً اس پر ہاتھ ڈالنے کا بندوبست نہ کیا تو خطرے کی بھنک پاتے ہی وہ روپوش ہو جائے گا اور ہم ہاتھ ملتے رہ جائیں گے۔"
"اگر تمہاری ہر بات درست مان لی جائے تب بھی یہ کام اتنا آسان نہیں ہے۔ میں کراچی میں بیٹھ کر اس کے خلاف کوئی کارروائی نہیں کرا سکتا۔ مجھے اوپر والوں سے ذاتی رابطے کرنے ہوں گے۔ ادھر ٹریڈ لائن کے معاملات بہت الجھے ہوئے ہیں۔ سب کچھ قبضے میں آ جانے کے باوجود میں وہاں الجھا ہوا ہوں۔"
"اس کا مطلب ہے کہ تم فوری طور پر جلدی نہیں آ سکتے۔ اگر میں نے کوئی قدم اٹھایا اور میرا وار اوچھا پڑا تو وہ میدان چھوڑ کر بھاگ جائے گا۔"
"اس کا بھاگ نکلنا ہی اس کے خلاف سب سے بڑا ثبوت ہوگا۔ وہ فورس میں دوبارہ لوٹنے کی جرات نہیں کر سکے گا اور تم بھی ایس ٹی ایف سے اس کے اخراج کے درپے ہو۔"
"شاید تم اس وقت ذہنی پراگندگی کا شکار ہو" میں نے بدمزگی کے ساتھ کہا "ابھی تک مجھے اس کی اصلیت پر شبہ تھا جو اب پایۂ ثبوت تک پہنچتا ہوا نظر آ رہا ہے لیکن ہم اب بھی اس کے عزائم سے لاعلم ہیں۔ وہ پاکستان کیوں بھیجا گیا ہے؟ ایس ٹی ایف میں شامل ہو کر وہ کون سے مقاصد حاصل کرنا چاہتا ہے؟ یہاں اس کے مزید کتنے مددگار ہیں؟ وہ بھاگ گیا تو ہمیں ان سوالات کے جوابات نہیں مل سکیں گے۔ ہو سکتا ہے کہ اس کی روپوشی کے بعد اس کا نمبر دو اس کے مشن کی سربراہی سنبھال لے۔ ان تمام امکانات کی بیخ کنی کے لیے ہمیں اس کے گریبان پر ہاتھ ڈالنا ہوگا۔"
"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" اول خان نے بادل ناخواستہ میرے خیالات سے اتفاق کر لیا "اس کا زندہ پکڑا جانا بہت ضروری ہے لیکن یہ کام فوراً نہیں ہوگا۔ پہلے اس کا میڈیکل بورڈ ہوگا۔ وہاں سے اس کے دونوں ہاتھوں کی جلد کی سرجری کی تصدیق ہوگی تو اسے معزول کر کے قید کیا جا سکے گا۔ میں جلد از جلد پہنچنے کی کوشش کرتا ہوں۔ اس وقت تک تم اسے الجھائے رکھنے کی کوشش کرو۔"
"تم کراچی سے جلد از جلد کب تک نکل سکتے ہو؟" میں نے اس کی بات کاٹ کر پوچھا۔
"کل شام سے پہلے ناممکن ہے" اس نے جواب دیا "ٹریڈ لائن کے معاملات کی تفتیش کے لیے کئی فیڈرل ایجنسیوں کے علاوہ ملٹری حکام بھی میدان میں کود پڑے ہیں کیونکہ اس دفتر سے برآمد ہونے والے ریکارڈ میں کئی اہم سیاست دانوں کے علاوہ بڑے سرکاری افسران کی خفیہ نامیاں بھی ملی ہیں۔ یہ معاملہ ہیروئن کی اسمگلنگ سے بھی بہت آگے تک بڑھا ہوا تھا۔ اسے نمٹانا بہت ضروری ہے۔"
"میں کوشش کروں گا کہ تمہاری آمد تک صورت حال جوں کی توں رہے لیکن میں کوئی وعدہ نہیں کر سکتا۔ البرٹو اس وقت کسی زخمی ناگ کی طرح بپھرا ہوا ہے۔ میری نگرانی کی جا رہی ہے۔ اگر اس نے چھیڑ چھاڑ میں پہل کر دی تو میں ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر نہیں بیٹھوں گا۔"
"ویرا تمہارے ساتھ ہی رہ رہی ہے؟" اس نے اچانک پوچھ لیا۔
"پچھلی رات ہم پر منظم حملہ ہوا تھا۔ ہمارے ستارے یاور

تھے کہ ہم بچ نکلنے میں کامیاب ہو گئے۔ اس کے بعد سے ہم دونوں الگ ہو گئے ہیں لیکن البرٹو کے آدمی اسے پورے شہر میں ڈھونڈتے پھر رہے ہیں۔"

ریا کا قصہ چھڑ جانے پر اول خان کی طرف سے سوالات کی بوچھاڑ شروع ہو گئی اور مجھے ابتدا سے پوری کہانی سنانی پڑ گئی جس میں بینجے کا سیلو کا ذکر نمایاں تھا۔

"جب تک بینجے کا سیلو اس کے ہاتھ نہیں آجاتا وہ تم سے کوئی تعرض نہیں کرے گا۔" پوری کہانی سننے کے بعد اول خان نے اپنی رائے ظاہر کی "تمہاری نگرانی کروا کے وہ ریا ہی کو گھیرنا چاہ رہا ہے۔ تم سے تصادم کے بعد وہ اس موقعے سے محروم ہو جائے گا۔"

"میں اپنی طرف سے پہل نہیں کروں گا۔" اس یقین دہانی کے ساتھ میں نے اسے اپنے ہوٹل کے نام، پتے اور فون نمبر سے آگاہ کرتے ہوئے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

میں البرٹو کے مامور کیے ہوئے آدمی کو چکمہ دے کر اپنے کاموں پر نکلا تھا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ دھوکا کھانے کا احساس ہوتے ہی اس شخص نے البرٹو کو رپورٹ دی ہو گی اور وہ بری طرح جھنجلایا ہوا ہو گا اس لیے میں پی سی او سے نکلتے ہی اپنے ہوٹل کی طرف روانہ ہو گیا۔

راجہ دربار ہوٹل پر دور سے نظر پڑتے ہی مجھے گڑبڑ کا اندازہ ہو گیا۔ باہر تین سادہ پوش افراد اس طرح مستعد کھڑے ہوئے تھے جیسے کسی بھی لمحے اپنے طاقتور دشمن پر جھپٹ پڑیں گے۔ ان تینوں میں وہ شخص بھی شامل تھا جسے چکمہ دے کر میں فرار ہوا تھا۔ وہ مجھے دیکھتے ہی پہلے حیران رہ گیا پھر اگلے ہی لمحے اس نے میری طرف دوڑ لگا دی۔ اس کے دونوں ساتھی اس کے ردعمل پر حیران تھے۔ میرے قریب پہنچتے ہی اس نے پشت سے میرے دونوں ہاتھ جکڑ لیے اور غراتے ہوئے بولا۔ "اب میں تمہیں نہیں چھوڑوں گا۔"

میں ہنس پڑا "میں کہیں نہیں بھاگ رہا۔ مجھے ہوٹل میں جانے دو۔"

"ہاتھ اوپر اٹھا کر ہوٹل کی طرف چل دو۔" اس نے کسی آتشیں اسلحے کی نال میری پشت سے لگاتے ہوئے میرے ہاتھ چھوڑ دیے "مشکوک سی کوئی حرکت کی تو گولی مار دوں گا۔"

اس سے الجھنا بے سود تھا کیونکہ وہ میرے ہاتھوں ایک بار زک اٹھا چکا تھا۔ میں اس کی ہدایت کے عین مطابق خاموشی سے ہوٹل کی طرف چل دیا۔

اندر نعیم ظفر بذات خود موجود تھا اور ہوٹل کے عملے پر برس رہا تھا۔ میرے چہرے پر نگاہ پڑتے ہی اس کا چہرہ مضحکہ خیز حد تک بگڑ گیا۔ شاید اسے توقع نہیں تھی کہ میں اس کے آدمی کو دھوکا دے کر فرار ہونے کے بعد دوبارہ اسی چوہے دان میں آ پھنسوں گا۔

"یہ کیا حماقت ہے؟ اسے ہاتھ گرانے دو" نعیم ظفر نے اپنے آدمی کو ڈانٹا پھر ہوٹل کے عملے کو بھی دھتکار کر وہاں سے بھگا دیا۔

"تم اسے چکمہ دے کر کہاں گئے تھے؟" چند ثانیوں تک مجھے گھورتے رہنے کے بعد ظفر نے سرد لہجے میں سوال کیا۔

"کہیں بھی نہیں" میں نے معصومانہ سادگی سے کہا "یہ خود ہی جانے کہیں کھو گیا تھا۔"

مجھے لانے والے نے میرے سفید جھوٹ پر تلملا کر اپنی کہانی شروع کر دی۔

"تمہیں دھوکا ہوا ہو گا" میں نے پورے اعتماد سے کہا "میں تو اسلام آباد تک کہیں رکا ہی نہیں۔ تم بھٹک جاؤ میں کسی اور ٹیکسی کے پیچھے ہو لیے ہو گے" یہ الفاظ ادا کرتے ہوئے اچانک ہی میرا دل اچھل کر حلق میں آگیا۔ اگر اس کے پاس ٹیکسی کا نمبر ہوتا تو وہ ڈرائیور سے میری شناخت کروا کر میرا جھوٹ ثابت کر سکتا تھا لیکن غنیمت ہوا کہ اس نے ایسی کوئی دھمکی نہیں دی۔ شاید بوکھلاہٹ میں وہ ٹیکسی کا نمبر نوٹ ہی نہیں کر سکا ہو گا اور ٹیکسی ڈرائیور گڑبڑ کا اندازہ کر کے اس کی ریستوران سے واپسی سے پہلے بھاگ نکلا ہو گا۔

"تم اسلام آباد کیوں گئے تھے؟" نعیم ظفر مسلسل میری طرف دیکھے جا رہا تھا۔

"بینجے کا سیلو کی تلاش میں اسلام آباد کے ہوٹلوں کی خاک چھاننے گیا تھا لیکن اس کا کوئی سراغ نہیں مل سکا۔" میں نے بے پروائی سے ایک کرسی پر بیٹھتے ہوئے کہا۔

"ہوں" وہ بے بسی سے غرایا "اب تم میرے آدمی کو ساتھ لیے بغیر کہیں نہیں جاؤ گے۔"

"میں نے تو اسے ساتھ لے جانے کی پیشکش کی تھی لیکن یہ تمہارے خوف سے الگ ٹیکسی میں پیچھا کرنے پر اڑا رہا اور یہی ہوا جس کا مجھے اندیشہ تھا۔"

"تم نے مجھے یہ بات کیوں نہیں بتائی تھی؟" نعیم ظفر نے اس پر آنکھیں نکالیں۔

"سر غلطی ہو گئی" وہ گڑگڑایا "مجھے چھپ کر نگرانی کرنی تھی لیکن یہ سیدھا میرے پاس پہنچ گیا تو میں پریشان ہو گیا تھا۔ اب میں سائے کی طرح اس کے ساتھ لگا رہوں گا۔"

"باہر جاؤ اور میرا انتظار کرو" یہ غرا کر لہجے میں بولا۔ اپنے ماتحت کے باہر جانے تک وہ خاموش رہا پھر مجھ سے مخاطب ہو گیا۔ "شاید تمہیں اندازہ نہیں ہے کہ اس وقت تم کس پوزیشن میں ہو؟"

"تم جو چاہو کہہ سکتے ہو لیکن میرا ضمیر صاف ہے۔ میری نیت میں کھوٹ ہوتا تو میں دوبارہ واپس آنے کی حماقت نہ کرتا۔ میں سمجھ رہا ہوں کہ بینجے کا سیلو سے دوستی ہونے کی وجہ سے تم مجھے بھی مشتبہ سمجھ رہے ہو اور مجھے چارا بنا کر بینجے کو پکڑنا چاہ رہے ہو۔"

"اور تم بینجے کو بچانا چاہ رہے ہو؟" اس نے طنزیہ لہجے میں پوچھا۔

"ایسا ہوتا تو میں اس وقت اسلام آباد کے ہوٹلوں کے دھکے کھا کر واپس نہ آیا ہوتا۔" میں نے زخمی روٹی کے ساتھ کہا "میں اپنے قومی مفادات پر کوئی مفاہمت نہیں کر سکتا۔ سینٹے اگر میری دوست ہے تو تم ایک ذمے دار افسر ہو۔ میں چاہتا ہوں کہ سینٹے کو تلاش کر کے خود تمہارے سامنے کھڑا کر دوں تاکہ تم اس سے پوچھ گچھ کر کے ایک مرتبہ اپنا اطمینان کر لو۔ مجھے یقین ہے کہ اس کا دامن بے داغ نکلے گا۔"

اس کی آنکھوں سے بے یقینی جھلکنے لگی "تم سچے دل سے یہ باتیں کہہ رہے ہو؟"

"میرا ماضی میرا سب سے بڑا گواہ ہے۔ ملا سرکار کے خاتمے سے لے کر آج تک میں نے کبھی قومی مفادات پر آنچ نہیں آنے دی لیکن اب تم نے مجھ پر نادر اچ چیتیاں لگا کر یہ ثابت کر دیا ہے کہ تم اپنے علاوہ اور کسی کو محب وطن نہیں سمجھتے۔ میں سینٹے کی تلاش سے دست بردار ہو رہا ہوں۔ تم خود ہی اس کا کھوج لگاؤ گے۔ میں تمہارے ماتحتوں کے ہاتھوں نئی ذلتیں جھیلنے کے لیے تیار نہیں ہوں۔"

میری ان کڑوی کسیلی باتوں نے اس پر خاطر خواہ اثر کیا اور وہ نرم پڑتے ہوئے بولا "تم بلاوجہ برا مان رہے ہو۔ میری بھی کچھ مجبوریاں ہیں۔ ہم اپنے قاعدوں کے قیدی ہوتے ہیں۔"

"مجھے یہ سب نہ بتاؤ!" میں نے بے رخی سے اس کی بات کاٹ دی "اسپیشل ٹاسک فورس میں کمانڈر کی مرضی قانون کا درجہ رکھتی ہے۔ اپنی خواہشات کو قاعدوں کا سہارا نہ دو۔"

"مجھے اب بھی تم سے کوئی پرخاش نہیں ہے" اس کا لہجہ دوستانہ ہو گیا۔ "تم بالکل ٹھیک سمجھے ہو کہ سینٹے سے دوستی کی وجہ سے تم چیک لسٹ پر آ گئے ہو۔ اگر تم مجھ سے بھرپور تعاون کا وعدہ کر لو تو میں اپنی ذمے داری پر تمہیں مکمل آزادی دینے کو تیار ہوں۔ تمہاری کوئی نگرانی نہیں کی جائے گی۔"

"تعاون کے لیے میں کوئی بونڈ نہیں بھر سکتا۔ کیا میرے اب تک کے عمل سے تم نے میرے رجحان کا اندازہ نہیں لگایا؟ میں اس ملک میں قانون کو مطلوب ہوں۔ یہاں مجھے صرف اسپیشل ٹاسک فورس والوں کا سہارا ملا ہوا ہے۔ ان سے بھی بگاڑ ہو گیا تو میں کہاں جاؤں گا؟ اگر تم اس سیدھی سی بات کو ذہن نشین کر لو تو تمہیں میری وفاداری پر شبہ کرنے کی ضرورت باقی نہیں رہے گی۔"

"ٹھیک ہے۔" اس کی آنکھوں میں چمک پیدا ہو گئی۔ "اب تمہیں مجھ سے کوئی شکایت نہیں ہو گی۔ میری خواہش ہے کہ وہ بدذات لڑکی تمہارے ذریعے ہی ہمارے قبضے میں آئے۔"

"میں کوشش کروں گا لیکن ایک بات ابتدا ہی سے میرے ذہن میں کھٹک رہی ہے۔"

"اس وقت اسے بھی صاف کر لو تو بہتر ہو گا۔" اس نے پہلو بدلتے ہوئے کہا۔

"اگر سینٹے کا سیلو اتنی ہی بڑی مجرم ہے تو تم نے اسے اسی وقت کیوں نہیں پکڑا جب اسے گیسٹ ہاؤس میں پہلی مرتبہ میرے کمرے میں دیکھا تھا؟ اس وقت تم نے ویرا کے حوالے سے اسے خطرناک قرار دینے کے علاوہ مزید کچھ نہیں کہا تھا لیکن اب وہ ایک بھیانک روپ اختیار کرتی جا رہی ہے۔"

"اس وقت میں نے ویرا کے حوالے سے جو کچھ کہا وہ میری ذاتی رائے تھی۔" اس نے کسی ہچکچاہٹ کے بغیر ایک کہانی شروع کر دی "لیکن سینٹے کو دیکھتے ہی میرے ذہن کو کرنٹ سا لگا تھا۔ اسی وجہ سے میں تمہارے پاس سے اچانک ہی واپس چلا گیا تھا۔ دفتر میں میں نے پرانے ریکارڈز کی چھان بین کی تو مجھے سینٹے کی تصویر کے ساتھ کافی مواد مل گیا۔ ہمارے ریکارڈز میں اس کا نام گلوریا کلارک ہے اور یہ اسرائیلی سیکرٹ سروس 'موساد' کے لیے کام کرتی رہی ہے۔ تم خود سوچ سکتے ہو کہ پاکستان میں کسی اسرائیلی سیکرٹ ایجنٹ کی موجودگی کتنی خطرناک اور باعث تشویش ہو سکتی ہے۔ کمال کی بات یہ ہے کہ اس نے تم کو بھی ورغلا لیا ہے۔"

وہ اول درجے کا جھوٹا اور مکار تھا۔ وہ اسرائیلی نسل پرستوں کے خلاف پاکستانیوں کی نفرت سے بخوبی واقف تھا اس لیے اس نے سینٹے کے خلاف میرے دل میں نفرت ابھارنے کے لیے اسے ایک اسرائیلی ایجنٹ قرار دے دیا تھا جبکہ حقیقت میں سینٹے کا سیلو یا گلوریا کلارک کا کوئی وجود ہی نہیں تھا۔

وہ میرے جذبات سے کھیلنا چاہ رہا تھا جب کہ میں اس سے کھیل رہا تھا اس لیے میں نے شدید ردعمل کا اظہار کرتے ہوئے حیرت سے کہا۔ "وہ اسرائیلی ایجنٹ ہے؟ پھر تو اسے زندہ رہنے کا کوئی حق نہیں ہے۔ اگر یہ بات ثابت ہو جائے تو میں اسے اپنے ہاتھ سے ذبح کر ڈالوں گا۔"

"میں بھی یہی کہنا چاہ رہا ہوں۔" اس نے کہا۔ "اب مجھے یقین ہو گیا ہے کہ تم سینٹے کو پکڑنے میں میری مدد کرو گے۔ میں وعدہ کرتا ہوں کہ اس نے اپنی بے گناہی ثابت کر دی تو میں اس سے معافی مانگ لوں گا۔"

اس وقت میری پوزیشن بہت نازک تھی۔ وہ سارا کھیل میرا ہی سجایا ہوا تھا لیکن نقل کفر مجھے بھول کر سینٹے کے خون کا پیاسا ہو رہا تھا۔ میں اس کی غلط فہمی برقرار رکھتے ہوئے ہی اس کے عزائم سے باخبر رہ سکتا تھا۔ اسے میری نیت پر ذرا بھی شبہ ہو جاتا تو پوری بساط الٹ سکتی تھی۔

"میں سوچ رہا ہوں کہ سینٹے کا سیلو کی تلاش کے لیے ویرا کو بھی یہاں بلا لوں۔ ہو سکتا ہے کہ وہ اسلام آباد میں سینٹے کے خفیہ روابط سے واقف ہو۔" میں نے باتوں ہی باتوں میں خیال ظاہر کیا۔

"ضرور بلا لو لیکن اس معاملے میں ویرا پر اعتبار نہیں کیا جا سکتا۔ اس کی تمام تر ہمدردیاں سینٹے کے ساتھ ہوں گی۔ ہو سکتا ہے کہ وہ اسے ہمارے ہاتھ ہی نہ آنے دے۔"

"اسے سنبھالنا میرا کام ہے۔ میں دریا سے تمہارے شبہات کا ذکر ہی نہیں کروں گا۔ اس کے لیے گیسٹ ہاؤس پر حملہ کرنے والے نامعلوم دشمنوں کی کہانی چلتی رہے گی۔ باقی معاملات بعد میں دیکھ لیے جائیں گے۔" میں نے اسے اطمینان دلانے کی نیت سے کہا۔

میری تجویز پر اس کا چہرہ کھل اٹھا۔ "میں اپنی جانب سے یہ تجویز پیش نہیں کرنا چاہ رہا تھا۔ تم نے میرا دل خوش کر دیا ہے۔ میری اور تمہاری سوچ میں حیرت ناک حد تک یکسانیت پائی جاتی ہے۔"

وہ کچھ دیر بعد واپس چلا گیا۔ اس دوران میں مجھے اس کے بائیں ہاتھ پر نگاہ ڈالنے کا موقع مل گیا تھا اور اس ہاتھ پر بھی سرجری کے خفیف سے نشانات پائے گئے تھے۔

میں نے دریا کو طلب کرنے کی بات اس مقصد سے چھیڑی تھی کہ میں سینٹے کا سیلو رال ادا ختم کرنا چاہ رہا تھا۔ اس کردار سے اپنا مقصد بخوبی پورا کر لیا تھا اور اس کی ضرورت باقی نہیں رہی تھی۔ دوسری طرف دریا کے لیے وہ روپ خطرناک بھی ہوتا جا رہا تھا۔ وہ دریا کے روپ میں آنے کے بعد پوری بے خوفی کے ساتھ نقل و حرکت کر سکتی تھی۔ ظفر کے آدمی سینٹے کے خیالی کردار کو ڈھونڈتے ہی رہ جاتے۔

میری پچھلی رات بھاگ دوڑ میں گزری تھی اور صبح بھی جلدی آنکھ کھل گئی تھی اس لیے میں اپنے کمرے میں اندھیرا کر کے بستر پر دراز ہو گیا۔ مختصر سی نیند لینے کے بعد میں تمازہ ہو کر تازہ دم ہوا اور ہوٹل سے نکل کھڑا ہوا۔ بازاروں اور گلیوں میں کافی چہل قدمی کرنے کے باوجود میں اپنے تعاقب کا اندازہ لگانے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔ نقلی ظفر نے مجھے اس بارے میں یقین دہانی ضرور کرا رکھی تھی لیکن میں جانتا تھا کہ وہ مجھے کھلی چھوٹ دینے کے بجائے میری نقل و حرکت پر پوری پوری نگاہ رکھے گا۔ شاید اس نے پچھلے تلخ تجربے کی بنا پر کسی کھاگ فرد کو میرے پیچھے لگایا تھا جس کا سراغ لگانا مشکل تھا۔

میں نے ایک پبلک کال آفس سے پہلے دریا کو فون کر کے پروگرام سمجھایا کہ اسے سینٹے کا سیلو کا بہروپ ختم کر کے اپنے اصل حلیے میں میرے پاس پہنچنا تھا۔ امکان یہ تھا کہ سینٹے کے سلسلے میں نقلی ظفر کے آدمی شاید ائیرپورٹ کی بھی نگرانی کر رہے ہوں گے اس لیے میں نے دریا سے کہا کہ وہ ظفر سے ملاقات ہونے کی صورت میں بس سے اپنی آمد کا ذکر کرے لیکن دریا کے پاس اس سے بہتر تجویز موجود تھی۔ اس نے کہا کہ وہ فلائنگ کوچ کے ذریعے چار پانچ گھنٹے میں لاہور پہنچ جائے گی اور پھر کراچی سے براستہ لاہور، پنڈی آنے والی پہلی پرواز سے واپس لوٹ آئے گی۔ وہ خود بھی اپنے بہروپ سے جلد از جلد نجات حاصل کرنا چاہتی تھی۔

وہ طریقہ ہر اعتبار سے محفوظ تھا۔ نقلی ظفر کے آدمی یہ دیکھ لیتے کہ دریا کراچی سے آنے والی پرواز سے پنڈی پہنچی ہے تو انہیں دریا اور سینٹے کے بارے میں پورا یقین ہو جاتا کہ وہ دو الگ شخصیات ہیں۔ ان کے لیے یہ معلوم کرنے کا کوئی ذریعہ نہ ہوتا کہ دریا اس طیارے میں کراچی سے سوار ہوئی تھی یا لاہور سے سفر کر کے آ گئی تھی۔ دریا سے بات ختم کرنے کے بعد میں نے کراچی فون کیا تو میری کال غزالہ نے ہی ریسیو کی۔

"شکر ہے کہ تمہیں کراچی کا خیال تو آیا۔" اس کی آواز سے خوش طبعی جھلک رہی تھی۔ "معلوم ہوتا ہے کہ اپنا تیلی سے تمہاری کوئی جھڑپ ہوئی ہے جب ہی تمہیں گھر یاد آیا ہے۔"

"تمہاری بددعا سے ہم دونوں الگ الگ ہوٹلوں میں رہ رہے ہیں۔ یہاں کھیل شروع ہو چکا ہے۔ بس یہ دھیان رکھنا کہ اتفاق سے ظفر کا فون آ جائے تو اسے یہ نہ بتانا کہ دریا میرے ساتھ پنڈی گئی تھی۔"

"اس کے روپ بدل کر سفر کرنے کے بعد اس اعتراف کی گنجائش ہی نہیں رہی تھی۔ اتنی بات اب میں بھی سمجھ گئی، اب یہ بتاؤ کہ تمہاری واپسی کب تک ہو رہی ہے؟"

"کل رات ہی یہاں پہنچے ہیں۔ واپسی میں دو تین دن اور لگیں گے۔ فی الحال میرا کوئی مستقل ٹھکانا نہیں ہے۔ موقع نکال کر میں خود ہی تمہیں فون کرتا رہوں گا۔ سلطان شاہ کے کیا حال چال ہیں؟"

"تمہاری غیر حاضری میں وہ بہت سنجیدہ اور بردبار ہو جاتا ہے۔" غزالہ نے ہنسی کے ساتھ جواب دیا۔

میں نے ادھر ادھر کی باتیں کر کے فون بند کر دیا۔ کراچی فون کرنے کا مقصد صرف اتنا تھا کہ میرے باہر نکلنے کے بعد میرا تعاقب کرنے والا اس پی سی او میں پہنچے تو اسے یہ ضرور معلوم ہو کہ میں نے کراچی فون کیا تھا۔ وہ نقلی ظفر کو گمراہ کرنے کی ایک چال تھی۔ وہ یہی سمجھتا کہ میں نے دریا کو پنڈی طلب کرنے کے لیے کراچی بات کی تھی۔

طویل چہل قدمی کے بعد میں اپنے ہوٹل میں لوٹ آیا اور کمرا بند کر کے بلیک راک کی باقی ماندہ بوتل سے منہ لگا کر شغل کرنے میں مصروف ہو گیا۔

میں کھانے سے فارغ ہو کر گہری نیند سویا ہوا تھا کہ دروازہ پیٹے جانے کے مسلسل شور سے ہڑبڑا کر میری آنکھ کھل گئی۔ میرے ذہن میں پہلا خیال یہی آیا کہ دوبارہ کوئی مصیبت نازل ہو گئی ہے۔ میں نے رسٹ واچ پر نظر ڈالی تو وہ صبح کے تین بجا رہی تھی۔ میں نے تکیے کے نیچے سے ٹیم گن نکالی اور بستر چھوڑتے ہوئے "کون ہے؟" کی ہانک لگائی۔

"مجھے تمہارا فون ہے، جلدی آ کر بات کرو۔" وہ ہوٹل کے ایک بیرے کی آواز تھی۔

میں بولٹ گرانے کے بعد تیزی سے نیچے پہنچا تو دوسری طرف

سے دیرا بول رہی تھی۔

"میں نائٹ کوچ سے چنڈی پہنچ گئی ہوں اور فلیش مین ہوٹل میں تمہاری منتظر ہوں۔ مجھے ائرپورٹ سے اغوا کرنے کی کوشش کی گئی۔ میں ان میں سے ایک کو زخمی اور دوسرے کو شاید زیادہ زخمی کر کے بمشکل یہاں تک پہنچی ہوں۔ میرا خیال ہے کہ تمہارے دوست کی شناخت میں ابھی تک قوربانی ہے۔"

"میں ابھی آرہا ہوں۔ میرا انتظار کرو۔" میں نے کوئی جوابی تبصرہ کیے بغیر کہا۔

"کمرا مس نیلی گومز کے نام لیا گیا ہے۔ ایکس نمبر ا۔" اسی کے ساتھ فون بے جان ہو گیا۔

ہوٹل کا منیجر اپنی کچی نیند خراب ہونے کی وجہ سے بیزاری کے عالم میں مجھے گھورے جارہا تھا۔ میرے فارغ ہونے پر ترش روئی کے ساتھ بولا۔ "صاحب! تمہاری وجہ سے ہم مصیبت میں پھنس گئے ہیں۔ دوپہر میں اسپیشل پولیس والوں کی گارڈ نے دھاوا بول دیا تھا اور اب اس فون نے پریشان کر دیا۔"

"فکر نہ کرو۔ میں ابھی یہ ہوٹل چھوڑ رہا ہوں۔" میں نے جیب میں ہاتھ ڈالتے ہوئے کہا۔ "میرا حساب کیا ہے؟"

"حساب کتاب تو صبح سیٹھ ہی کرے گا۔" اس نے بے پروائی سے کہا کیونکہ میں نے ہوٹل میں زیادہ رقم جمع کرائی ہوئی تھی۔ "کل کسی وقت آکر حساب کر لینا۔"

میں نے کمرے میں جا کر اپنا تھیلا سمیٹا اور لباس تبدیل کر کے ہوٹل چھوڑ دیا۔

باہر نکلتے ہی میں نے ایک انسانی ہیولے کو ایک گلی میں غائب ہوتے دیکھا اور گہرا سانس لے کر رہ گیا۔ البرٹو ویلیا اپنی کمینگی اور عہد خلافی کے بارے میں میری تمام توقعات پر پورا اتر رہا تھا۔ مجھے یقین تھا کہ ائرپورٹ سے دیرا کے اغوا کی ناکام کوشش بھی اسی کے آدمیوں کی حرکت تھی۔ دیرا نے دوسرے آدمی کو زیادہ زخمی کرنے کا تذکرہ کر کے یہ واضح کر دیا تھا کہ وہ مارا گیا تھا۔ اس وقت تک اس بات کی ساری علامات موجود تھیں کہ البرٹو ویلیا ہمارے خلاف اسپیشل ٹاسک فورس کی نفری استعمال کر رہا تھا اس طرح اس نے دیرا کے ہاتھوں ایس ٹی ایف کا ایک آدمی مروا دیا تھا اور اوپر والے اس کی ان گندی حرکتوں سے بے خبر تھے۔

میں ہوٹل سے نکل کر لیاقت چوک پہنچا تو وہاں سے ٹیکسی مل گئی۔ ویسے تو میں پیدل ہی فلیش مین تک مارچ کر سکتا تھا۔ اس طرح میرا تعاقب کرنے والا کہیں نہ کہیں میری نظر میں آسکتا تھا۔

دیرا اپنے کمرے میں میری منتظر تھی۔ اس نے مسکراتے ہوئے مجھے بتایا کہ اپنا بچاؤ کرتے ہوئے اس کا بایاں بازو زخمی ہو گیا تھا لیکن پھر بھی وہ اپنے دونوں دشمنوں پر حاوی رہی تھی۔ اس نے میرے اندازے کی تائید کرتے ہوئے بتایا کہ ان میں سے ایک بے ہوش ہو گیا تھا جبکہ دوسرے کی گردن کی ہڈی ٹوٹ گئی تھی اور اس کے جاں بر ہونے کی ذرا بھی امید نہیں تھی۔ دیرا نے ان دونوں کو پچھلے پائیدان میں ڈال کر ان ہی کی کار میں چنڈی تک کا سفر کیا تھا پھر وہ کار سینڈیٹ ٹاؤن کے قریب چھوڑ کر ایک ٹیکسی سے ہوٹل میں پہنچ گئی تھی۔

دیرا سے معلومات حاصل کرنے کے بعد میرے لیے اپنے غصے پر قابو پانا دشوار ہو گیا۔ میں البرٹو کو فون کر کے اس سے شدید احتجاج کرنا چاہتا تھا لیکن دیرا نے مجھے روک دیا۔ اس کے ایک آدمی کو ہلاک کر کے دیرا نے اس پر اپنی بالادستی ثابت کر دی تھی۔ اس کا خیال تھا کہ تاش دستیاب ہونے کے بعد البرٹو کی جانب سے کسی ردعمل کا انتظار کرنا زیادہ مناسب رہے گا۔

مری روڈ کے سستے ہوٹلوں کے مقابلے میں فلیش مین ہوٹل کا وہ روشن، صاف ستھرا اور کشادہ کمرا ایک نعمت سے کم نہیں تھا۔ میرا غصہ فرو کرنے کے لیے دیرا نے فوراً ہی اپنی بوتل سے اسکاچ کے دو پیگ بنا لیے اور ہم گزرے ہوئے واقعات پر رائے زنی میں مصروف ہو گئے۔

کراچی سے اول خان کی آمد کا ذکر سن کر دیرا چونک پڑی۔

"ہمیں اس کے آنے سے پہلے ہی کچھ نہ کچھ کرنا ہو گا۔" اس نے کہا۔ "اول خان کے آتے ہی وہ سمجھ لے گا کہ اس کے گرد جال کسا جارہا ہے۔ اس وقت اس پر ہاتھ ڈالنا مشکل ہو جائے گا۔"

"اول خان کی مدد کے بغیر ہم ایس ٹی ایف کے بڑوں سے رابطہ نہیں کر سکتے۔"

"اس کی ضرورت ہی کیا ہے؟ اسے تعمیر کر پکڑلو۔ اس وقت وہ آسانی سے ہاتھ آجائے گا۔"

"ایس ٹی ایف والوں پر اس کا شدید ردعمل ہو سکتا ہے۔ یہ بات پہلے بھی ہو چکی ہے۔"

"اب صورت حال مختلف ہے۔ تم اس کے ٹنگر برمس کا راز معلوم کر چکے ہو۔ تم نے اول خان کو بھی اعتماد میں لے لیا ہے۔ اگر وہ ہمارے ہاتھوں مارا بھی گیا تو ہم یہ ثابت کر سکتے ہیں کہ وہ ظفر نہیں بلکہ ایک خطرناک مخبر لگی ایجنٹ تھا اور ایس ٹی ایف میں گھس کر ہمارے قومی مفادات کو سبوتاژ کر رہا تھا۔"

دیرا کی بات معقول تھی۔ ہمارے سارے خدشات اسی وقت تک درست تھے جب تک ہمیں البرٹو ویلیا کے ٹنگر برمس کا حیرت انگیز راز معلوم نہیں ہوا تھا۔ اس انکشاف نے تو اول خان کے اعتماد کی بنیادیں بھی ہلا کر رکھ دی تھیں اور وہ بذات خود چنڈی آنے پر آمادہ ہو گیا تھا۔

دیرا نے مشورہ دیا کہ میں اس کے اغوا کی ناکام کوشش کا ذکر کیے بغیر نقلی ظفر کو اسی وقت اپنے ہوٹل آنے کی دعوت دوں اور پھر ہم اسے لے کر کسی دور افتادہ ویرانے کی طرف نکل جائیں۔

جہاں آزادانہ تشدد کے ذریعے اس کی زبان کھلوانے کی کوششیں کی جاسکیں لیکن میں نے وہ مشورہ رد کردیا۔

"اس حرام زادے نے میری نگرانی ختم کرنے کا وعدہ کیا تھا لیکن نگرانی مسلسل جاری ہے۔ اتنا فرق ضرور پڑا ہے کہ میرا پیچھا کرنے والے بہت زیادہ محتاط ہو گئے ہیں۔ میری راجہ ربانہ ہوٹل سے یہاں منتقلی کی خبر ملنے پر وہ ضرور کسی ردعمل کا مظاہرہ کرے گا۔ ہوسکتا ہے کہ وہ بیٹے کا سیلو کی روپوشی سے جھلا کر ہم دونوں ہی کو پکڑوانے کا فیصلہ کرچکا ہو۔ اس وقت ہمیں پہل کرنے کے بجائے اس کے ردعمل کا انتظار کرنے کی ضرورت ہے۔"

"تم شاید بھول رہے ہو کہ پہل کرنے والا ہر حالت میں فائدے میں رہتا ہے!"

"مجھے سب یاد ہے لیکن میں البرٹو کی اعصابی اور ذہنی حالت کے پیش نظر انتظار کرنے کو بہتر سمجھ رہا ہوں۔ اس کی حماقتوں کی وجہ سے ہمیں کوئی نہ کوئی بڑی کامیابی نصیب ہو ہی جائے گی۔"

اسی وقت دروازے پر دستک کی آواز سنائی دی۔ اس ہوٹل میں انتظام پر پیشگی اطلاع کے بغیر کسی ملاقاتی کا یوں براہ راست کمرے پر چلا آنا حیرت ناک تھا۔ ہم دونوں نے معنی خیز نظروں سے ایک دوسرے کی طرف دیکھا پھر میں نے بڑھ کر دروازہ کھول دیا۔

البرٹو ویلیبا دروازہ کھلتے ہی مجھے دھکیلتا ہوا اندر گھس آیا۔ اس کے تیور خاصے خطرناک تھے اور وہ اکیلا نہیں تھا اس کے پیچھے چار صحت مند اور مضبوط آدمی بھی تھے جو اس کی تقلید کرتے ہوئے کمرے میں آ گئے تھے۔ آخری نووارد نے دروازہ بند کردیا۔

"جو جہاں ہے وہیں رک جائے اور اپنے ہاتھ سر سے اوپر اٹھالے۔ تم پانچوں میں سے جس نے بھی میری اس ہدایت سے انحراف کیا اسے میں بے دریغ گولی ماردوں گا۔" ان کے اندر آتے ہی میں نے پھرتی کے ساتھ ہم گن نکال کر سرد اور سفاکانہ لہجے میں کہا۔

کمرے کا دروازہ کھولے جانے کے بعد وہ لوگ جس دیدہ دلیرانہ انداز میں اپنی بالادستی کا اظہار کرتے ہوئے اندر گھستے چلے آئے تھے اس کی بنا پر میری کھوپڑی یک بیک چیخ اٹھی تھی اور میں نے البرٹو ویلیبا کے ساتھ ہر مصلحت کو بالائے طاق رکھ کر برابری سے بات کرنے کا فیصلہ کرلیا تھا۔ میں اسے پوری وضاحت کے ساتھ یہ بات بتانا بھی چاہتا تھا کہ وہ اپنی اداکاری میں بری طرح ناکام رہا ہے اور ہم لوگ اسے اٹیچل ٹاسک فورس کے ایک ذمے دار افسر کے بجائے ملک دشمن اور غدار تصور کرتے ہیں کیونکہ وہ ظفر کی شخصیت چرا کر ہمارے ایک اہم اور حساس ادارے میں گھس بیٹھنے میں کامیاب ہو گیا تھا۔

میری دھمکی سنتے ہی البرٹو ویلیبا کمرے کے وسط سے پانا، وہ واقعی بلا کا مکار اور بہت بڑا اداکار تھا کیونکہ چند لمحوں پہلے تک اس کے چہرے پر نظر آنے والا اور رعونت اور خشونت کی پل بھر میں کافور ہو چکی تھی اور اس کی چمکدار آنکھیں متحیرانہ انداز میں میری طرف نگراں تھیں۔

"کیوں؟ آخر کیوں؟" اس نے اپنی حیرت کا بھرپور اظہار کرتے ہوئے شدت سے احتجاج کیا۔ "کیا تم بھی میرا ساتھ چھوڑ کر ہمارا اور اس کے ہمدردوں سے مل گئے ہو؟"

"میں تم پانچوں کی بدمعاشی کا مظاہرہ دیکھنے تک غیر جانب دار تھا لیکن اب مجھے تم لوگوں کی حرکات میں مجرمانہ آثار نظر آرہے ہیں۔ میں بدمعاشی کا جواب بدترین بدمعاشی سے دوں گا۔"

"تم بلاوجہ برہم ہو رہے ہو!" البرٹو ویلیبا نے میری بات کاٹتے ہوئے نرمی کے ساتھ کہا "میں مانتا ہوں کہ ہمارا یوں اندر گھس آنا شائستگی کے خلاف تھا لیکن شاید تم بھول رہے ہو کہ ہم نہایت غیر معمولی صورت حال سے دوچار ہیں۔ ایسے حالات میں اضطراری طور پر بہت کچھ ہوجاتا ہے۔"

غنیمت یہ تھا کہ پہلے البرٹو ویلیبا پھر اس کی تقلید میں بقیہ چاروں نے اپنے ہاتھ اٹھالیے تھے جس سے ظاہر ہوگیا تھا کہ وہ ہوٹل کی حدود میں براہ راست تصادم سے گریز ہی کرنا چاہ رہے تھے۔

"میں تمہیں سمجھانا چاہ رہا ہوں کہ ہم تمہارے دوست ہیں۔ اٹیچل ٹاسک فورس کے ساتھ تمہارے مراسم غیر روایتی اور دوستانہ رہے ہیں۔ میرا مشورہ ہے کہ جلدبازی میں قائم کی ہوئی کسی رائے کی وجہ سے ان مراسم کو تباہ نہ کرو۔" وہ اپنی بات جاری رکھتے ہوئے حیرت ناک سکون اور نرمی کے ساتھ کہہ رہا تھا۔ "میں تفصیلات میں پڑنا نہیں چاہتا۔ پوری کہانی سن لینے کے بعد تم میری ذہنی کیفیت کو بہتر طور پر سمجھ سکو گے۔ میں اس وقت کئی بڑی مشکلات سے دوچار ہوں۔"

اس وقت میری نگاہیں البرٹو ویلیبا پر ہی جمی ہوئی تھیں۔ اس کے ماتحت اس کی زندگی کو داؤ پر لگا کر کوئی حرکت کرنے کی جرات نہیں کرسکتے تھے اس لیے میں نے ہم گن کی نال بھی براہ راست اسی کے سینے کی طرف اٹھائی ہوئی تھی۔

میرے دل میں اس کی طرف سے قہر و غضب کا ایک طوفان بھرا ہوا تھا لیکن میں ایک ہی سانس میں اپنی ساری بھڑاس نکال کر اسے قبل از وقت اپنے کھیل سے دستبردار نہیں کرنا چاہتا تھا اس لیے میں نے اس کے خلاف کوئی دو ٹوک

روابط اختیار کرنے کے بجائے اپنے ذہنی انتشار کا کھلا مظاہرہ کرنے کا فیصلہ کرلیا۔ میں وہی کچھ کرنا چاہتا تھا جس کی وہ مجھ سے توقع کر رہا تھا لیکن آسانی کے ساتھ نہیں۔ چند موٹی موٹی باتیں اسے جتانی ضروری ہوگئی تھیں۔

"یہ راجہ دربار جیسی تیسرے درجے کی کوئی سرائے نہیں ہے جو تم چار اجنبیوں کے ساتھ سینہ تان کر میری خواب گاہ میں گھس آئے ہو۔" میں نے بدستور بپھرے ہوئے انداز میں کہا لیکن البرٹو ولیسا نے میری بات درمیان میں سے ہی اچک لی۔

"ان میں کوئی بھی اجنبی نہیں ہے۔ یہ چاروں ایس بی ایف کے جانباز ہیں اور دوستوں کے احترام کی اہمیت سے بخوبی واقف ہیں۔ میں ان کی۔۔۔"

اس بار میں نے اسے بات پوری کرنے کا موقع نہیں دیا اور دوبارہ اپنا احتجاج شروع کر دیا "آج دوپہر میں ایس بی ایف کے آدمیوں نے راجہ دربار ہوٹل کے باہر میرے ساتھ خدا گردی کی پھر اندر تم نے مجھ پر آنکھیں نکالنی شروع کردیں اور اس وقت پھر وہی سب ہونے کے آثار نظر آرہے ہیں۔ مجھے تو یوں معلوم ہو رہا ہے جیسے تم نے مجھے اچانک کسی اور عینک سے دیکھنا شروع کر دیا ہے۔"

"اپنی انگلی ٹریگر پر سے ہٹالو۔" اس نے تقریباً خوشامدانہ لہجے میں کہا۔ "تم بہت زیادہ غصے میں ہو کہیں غیر ارادی طور پر تمہاری انگلی کے عضلات نہ کھنچ جائیں۔" پھر وہ فوراً ہی اپنے آدمیوں کی طرف متوجہ ہو گیا۔ "تم میں سے کوئی زیبی کی مرضی کے خلاف حرکت نہیں کرے گا۔ زیبی کے ہاتھ میں کوئی عام کھلونا نہیں بلکہ بیم گن دبی ہوئی ہے جس کے فائر ہونے سے کوئی نہیں چلتی بلکہ لیزر شعاعوں کی مہلک اور بے آواز دھار اپنی راہ میں آنے والی ہر شے کو راکھ کر دیتی ہے۔"

"ویسے یہاں عام کھلونا بھی ہے۔" ورا نے اپنے ہاتھ میں دبا ہوا پستول فضا میں لہراتے ہوئے کہا "اس کے میگزین میں سات جان دار گولیاں موجود ہیں اور میرا نشانہ بالکل بے خطا ہے۔"

"تم خاموش رہو!" البرٹو ولیسا اس کی طرف متوجہ ہو کر سخت لہجے میں بولا "زیبی کو بلاوجہ مشتعل کرنے کی کوشش نہ کرو۔ غصہ ٹھنڈا ہو جانے کے بعد ہم کھل کر بات کرلیں گے۔"

ورا بے پروائی سے اپنے شانے جھٹک کر مسکرا دی۔ اس وقت اس کی مسکراہٹ بہت سرد اور سفاکانہ نظر آئی تھی۔ اس نے بھرپور انداز میں ان پانچوں کو اپنی موجودگی کا احساس دلایا تھا۔

میں چند ثانیوں تک خاموشی کے ساتھ غضبناک انداز میں اسے گھورتا رہا پھر غراتے ہوئے بولا "تمہاری پے در پے وعدہ خلافیوں کے بعد میں تم پر آنکھیں بند کرکے اعتبار نہیں کرسکتا۔ اپنے چاروں آدمیوں کو باہر بھیجنے کے بعد ہی تم مجھے اپنی حقیقت پسندی یا معقولیت کا یقین دلا سکو گے۔"

"تم چاروں باہر جاؤ اور میری واپسی کا انتظار کرو۔" البرٹو ولیسا نے فوراً ہی فرمان جاری کر دیا۔

وہ چاروں اپنے ہاتھ گرائے بغیر جیک وڈ نکاسی کے راستے کی طرف چلنے ہی تھے کہ میں نے للکار کر انہیں روک لیا "ٹھہرو!" پھر میں البرٹو سے ہی مخاطب ہو گیا "اس بات کی کیا ضمانت ہے کہ یہ چاروں یہاں سے نکلنے کے بعد بھاری کمک لے کر دوبارہ یہاں نہیں آئیں گے۔"

"تم مجھے اچانک خیالی بنا رہے ہو۔" وہ حیرت اور قدرے صدمے کے ساتھ بولا "تمہیں ذرا سا بھی خطرہ محسوس ہو تو مجھے اڑا دینا۔ ظاہر ہے کہ یہ لوگ اپنے کمانڈر کی ایسی موت پسند نہیں کریں گے۔"

"جاؤ!" میں نے تحکم آمیز لہجے میں کہا "اور دروازہ بند کردو!"

"اجازت ہو تو میں اپنے ہاتھ گرا کر کرسی پر بیٹھ جاؤں؟" ان چاروں کے چلے جانے کے بعد البرٹو ولیسا کے لہجے سے رہی سہی ان بن بھی رخصت ہو گئی۔

"ہاتھ گرانے سے پہلے تم کو اپنی جامہ تلاشی دینی ہو گی!" میں نے لپکتے ہوئے حریف پر دباؤ بڑھایا۔

"میں تیار ہوں۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا "میری اندرونی جیب میں بھرا ہوا سروس پستول موجود ہے۔ اس کے علاوہ تمہیں کچھ نہیں مل سکے گا۔"

میں نے آنکھ سے ورا کو اشارہ کیا اور اس نے پل بھر میں البرٹو ولیسا کو نہتا کر دیا۔ اس کی جامہ تلاشی میں اعشاریہ تین دو کے بھرے ہوئے پستول کے علاوہ اور کچھ برآمد نہیں ہوا تھا۔

"اب تم اپنے ہاتھ گرا کر بیٹھ سکتے ہو۔ چاہو تو تمہیں اسکاچ کا ایک گلاس بھی پیش کیا جاسکتا ہے۔" میں نے زہریلے لہجے میں کہا۔

"مجھے اس کی ضرورت ہے۔" اس نے میرے لہجے کی تلخی کو نظرانداز کرتے ہوئے آہستگی سے کہا۔ وہ واقعی ایک کمال کا آدمی تھا اور برا وقت آجانے پر مصلحتوں کی آخری حدود سے تجاوز کر جانے میں بھی کوئی برائی نہیں سمجھتا تھا۔

اسے اچھی طرح میرے تیوروں کا اندازہ ہو چکا تھا۔

میں نے سگریٹ سلگانے کے بعد اپنا گلاس اٹھا لیا۔ ہم گن بدستور میرے ہاتھ میں موجود تھی لیکن اس کی نال فرش کی سمت میں جھکی ہوئی تھی۔ اسی اثنا میں ویرا نے اسکاچ کا ایک گلاس البرٹو ویلیسا کے حوالے بھی کر دیا۔ اس نے ویرا کا شکریہ ادا کرنے سے پہلے ہی گلاس اپنے منہ سے لگا لیا۔

میرے لیے وہ صورت حال بہت دلچسپ اور سنسنی خیز تھی۔ دو خونخوار حریف ایک ہی چھت کے نیچے ایک دوسرے کے سامنے موجود تھے اور اپنے اپنے مقاصد کے حصول کے لیے مذاکرات کے خواہاں تھے۔ مجھے البرٹو ویلیسا کے شرمناک عزائم کے بارے میں کوئی شبہ نہیں تھا جب کہ وہ میرے اخذ کیے ہوئے نتائج کے بارے میں بے یقینی اور تذبذب کا شکار تھا اور میں اسی فرق سے فائدہ اٹھانے پر تلا ہوا تھا۔

"اب بتاؤ کہ تم میری کن بے درپے وعدہ خلافیوں پر اشتعال میں آئے ہوئے ہو؟" البرٹو ویلیسا نے اپنا گلاس آدھا کرنے کے بعد بھرائی ہوئی آواز میں کمرے کی فضا میں چھایا ہوا سکوت توڑا۔

"اسلام آباد میں' روحی کے گیسٹ ہاؤس میں ہم پر جو شب خون مارا گیا' اس کے بارے میں ابھی تک کوئی پیش رفت نہیں ہوئی۔ نامعلوم حملہ آوروں کا سراغ لگانے کے بجائے تم ہم پر دباؤ بڑھاتے جا رہے ہو۔ یوں معلوم ہو رہا ہے جیسے تمہیں میری کہانی پر یقین نہ آیا ہو۔" میں نے اس کے خلاف فرد جرم کو طویل کرنے کی نیت سے 'ابتدا سے ہی بات شروع کر دی۔

"وہ بہت پرانا قصہ نہیں ہے۔" البرٹو ویلیسا نے مدافعانہ لہجے میں کہا "گیسٹ ہاؤس کی مالک نے تمہاری کہانی کی حرف بحرف تصدیق کی ہے۔ وہاں کے تہ خانے والے کمرے میں پھیلی ہوئی تباہی اور خون کے دھبے' تمہارے بیان کی تصدیق کرتے ہیں۔ اس لیے اس معاملے پر یقین نہ کرنے کی کوئی وجہ ہی نہیں ہے۔ میرے آدمی اس معاملے پر کام کر رہے ہیں۔ انہیں کچھ نہ کچھ وقت تو دینا ہی ہوگا۔ ان سے فوری نتائج حاصل کرنے کی توقع زیادتی کے مترادف ہوگی۔ تم ان کاموں کی مشکلات سے بخوبی واقف ہو۔"

"وقت گزرنے کے بعد وہ ہوا میں تحلیل ہو جائیں گے۔" میں نے تیزی سے کہا "میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ ان میں سے کم از کم دو نقاب پوش بری طرح لہولہان ہونے کے بعد بے ہوش ہو گئے تھے۔ انہیں طبی امداد کے لیے فوری طور پر اسلام آباد یا راولپنڈی کے کسی اسپتال میں لے جایا گیا ہوگا۔ خون نہ دیے جانے کی صورت میں ان کی موت ناگزیر نظر آ رہی تھی۔ اگر تم اسپتالوں کے ریکارڈ کی چھان بین پر پوری طرح دھیان دیتے تو اب تک اصل مجرم نہ سہی' ان کے زخمی ساتھی ہی تمہاری گرفت میں آ چکے ہوتے لیکن تم انہیں سینٹے کاسیلو کے دشمن قرار دے کر نظر انداز کرنے کا فیصلہ کر چکے ہو۔"

"تم حد سے تجاوز کر رہے ہو!" ہچکی زدہ باد آتے ہی وہ بلبلا اٹھا۔ اس میں یہ اعتراف کرنے کا حوصلہ نہیں تھا کہ وہ حملہ کرنے والے بھی اسی کے آدمی تھے' انہیں ایک تیسرا فریق قرار دینے کی کوشش میں وہ کہہ رہا تھا۔ "ہم پاکستان کی سرزمین پر یہاں کے قانون کی سربلندی کے لیے کام کر رہے ہیں۔ وہ سینٹے کاسیلو کے دشمن تھے تب بھی انہیں یہ اجازت نہیں دی جا سکتی کہ وہ جب اور جہاں چاہیں' خون کی ہولی کھیلنی شروع کر دیں۔ ہم انہیں کیفر کردار کو پہنچانے میں کے لیے تیز رفتار درکار ہے۔"

"پھر تم نے میری بات پر اعتماد نہیں کیا۔ حملے سے بچ نکلنے کے بعد میں نے تمہیں خود اپنی کمین گاہ کا پتا بتایا تھا اور تم نے حفاظت کے بہانے میری نگرانی شروع کرا دی۔ کل دوپہر تمہارے آدمیوں نے میرے ساتھ بہت توہین آمیز سلوک کیا تھا۔ خود تمہارا رویہ بھی قابل تعریف نہیں تھا۔"

"میرا اندازہ تھا کہ سینٹے کاسیلو جلد از جلد تم سے ملنے کی کوشش کرے گا۔ صرف اسی لیے وہ جال بچھایا گیا تھا۔ اس کے بارے میں تمہیں برا نہیں ماننا چاہیے۔"

"مجھے برا نہیں ماننا چاہیے؟" میں آنکھیں نکال کر حیرت سے غرایا "وہ لوگ میری گردن دبوچ کر بندوق کی نوک پر مجھے تمہارے سامنے لائے تھے اور تم کہتے ہو کہ مجھے برا نہیں ماننا چاہیے؟"

"خیر وہ میرے آدمیوں کی ناسمجھی اور بدتمیزی تھی۔ میں نے اسی وقت بھی انہیں پھٹکارا تھا اور اب میں خود تم سے معذرت خواہ ہوں۔ ہمیں چھوٹی چھوٹی باتوں پر اپنے دل برے نہیں کرنے چاہئیں۔"

"لیکن سینٹے کاسیلو کہاں ہے؟ میں اس کی سلامتی کے بارے میں سخت فکر مند ہوں۔" ویرا نے موقع ملتے ہی اپنی تشویش بھی ظاہر کر دی کیونکہ اس کا اصل رول تو سینٹے کا کی فرسٹ کزن ہی کا تھا اور اسے سینٹے کے بارے میں فکر مند ہونا ہی چاہیے تھا!

"اس پر بعد میں بات ہوگی۔" البرٹو ویلیسا ہاتھ اٹھا کر

اضطراری انداز میں بولا "پہلے ذہنی کی غلط فہمیوں کا رفع کیا جانا ضروری ہے۔ ہم نے ساری باتوں کو ایک دوسرے میں گڈمڈ کر دیا تو ہم مصالحت کے بجائے محاذ آرائی میں ہی الجھے رہ جائیں گے۔ میں تم سے ویسے بھی تفصیلی بات کرنی چاہتا ہوں۔"

"ان سب باتوں کا ایک دوسرے سے گہرا تعلق ہے۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے کہا "میں نے ویرا کو تمہارے مشورے کے بعد ہی یہاں بلایا ہے لیکن اس کے ساتھ بھی بہت برا سلوک کیا گیا ہے۔ چنڈی کی سرزمین پر قدم رکھتے ہی اسے بدترین تشدد اور وحشت گردی کا نشانہ بنایا گیا ہے۔ یہ رویہ میرے لیے ناقابلِ قبول ہی نہیں بلکہ سراسر ناقابلِ فہم ہے۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ تم اس طرح کون سی خیرسگالی کی فضا پیدا کرنی چاہ رہے ہو؟"

میں نے واقعۂ ائرپورٹ پر ویرا کو پیش آنے والے واقعات کا تفصیلی حوالہ نہیں دیا لیکن البرٹو و بلیسا واقعی اول درجے کا مکار تھا۔ میری بات سنتے ہی اس نے دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام لیا اور اذیت ناک انداز میں بڑبڑایا "مجھے شبہ ہے کہ یہی ہوا ہوگا اور اب تم میرے بدترین اندیشوں کی تائید کر رہے ہو۔"

وہ خاموش ہو کر ہتھیلیوں میں ہی اپنا سر یوں جھٹکنے لگا جیسے اسے واقعی کوئی ذہنی صدمہ پہنچا ہو۔ جب اس کا سکوت طویل ہو گیا تو سلسلۂ کلام جاری رکھنے کے لیے مجھ ہی کو لب کشائی کرنی پڑی۔ "میں ساری رات اسی حالت میں نہیں گزار سکتا۔ پہیلیاں بجھوانے کے بجائے کھل کر بتاؤ کہ تم اپنے کن اندیشوں سے خوف زدہ تھے؟ میں تمہارے کن اندازوں کی تائید کر رہا ہوں؟"

اس نے ہتھیلیوں میں سے اپنا سر اٹھایا اور میری طرف دیکھتے ہوئے متاسفانہ انداز میں بولا "تمہیں معلوم ہے کہ میں سینٹے کا سیلیو پر ہاتھ ڈالنا چاہ رہا ہوں۔ روچی کے کیسینو میں پیش آنے والے واقعات کے بعد سے وہ لاپتا ہے۔ اس کے لیے دو ہی امکانی راستے رہ گئے ہیں۔ وہ دوبارہ تم تک رسائی حاصل کرنے کی کوشش کرے یا پھر اسلام آباد سے فرار کی راہ اختیار کر لے۔ میں نے اپنے طور پر ان دونوں امکانات کے انسداد کی پیش بندی کی ہوئی تھی۔ ایک طرف تمہاری حفاظت یا نگرانی کی جا رہی تھی۔ سینٹے ادھر کا رخ کرتا تو میرے آدمیوں کی گرفت میں آ جاتا۔ دوسری طرف میں نے شہر سے نکاسی کے تمام راستوں پر اپنے آدمی مامور کیے ہوئے تھے جن میں ائرپورٹ بھی شامل تھا۔ مجھے تھوڑی دیر پہلے ہی اطلاع ملی ہے کہ سینٹے کا سیلیو اسلام آباد انٹرنیشنل ائرپورٹ پر دیکھی گئی تھی۔ میرے دو آدمی اسے پکڑ کر اپنے ساتھ لے جانے میں کامیاب ہو گئے لیکن اب وہ دونوں لاپتا ہیں۔ ان ہی کے ساتھ سینٹے کا بھی کوئی سراغ نہیں مل رہا۔"

"تمہیں یہ اطلاع کس نے دی تھی؟" میں نے اپنی طرف سے اس کی معلومات میں کوئی اضافہ کیے بغیر محتاط انداز میں سوال کیا۔

"ان کے تیسرے ساتھی نے" اس نے بتایا "ائرپورٹ پر میرے تین آدمی مامور تھے۔"

"اتنی رات گئے سینٹے کس پرواز سے فرار ہونے کی تیاری کر رہی تھی؟"

"اسے کراچی سے لاہور کے راستے آنے والی نائٹ کوچ کے مسافروں کے ساتھ باہر نکلتے ہوئے دیکھا گیا تھا۔ میرا خیال ہے کہ وہ سینٹے کے دھوکے میں ویرا سے ٹکرا گئے ہوں گے۔" وہ بولا۔

"انہوں نے یہ سوچنے کی زحمت نہیں کی کہ سینٹے اسلام آباد میں روپوش تھی تو وہ کراچی والی پرواز سے کیسے آ سکتی تھی؟" میں نے زہریلے لہجے میں سوال کیا۔

"نچلی سطح کے کارکن بسوں اور ٹرینوں میں سفر کرتے ہیں۔" وہ بے چارگی کے ساتھ بولا "انہیں ہوائی سفر کے طور طریقوں سے زیادہ واقفیت نہیں ہوتی۔ انہوں نے تو بس ویرا کو دیکھا ہوگا اور جوش میں آ گئے ہوں گے۔ تم کو ماننا پڑے گا کہ سینٹے اور ویرا میں حیرت انگیز مشابہت پائی جاتی ہے۔"

"تم کہانیاں سنانے میں ید طولیٰ رکھتے ہو۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "تمہیں ائیڈل ٹائک فوج کے بجائے ٹیلی ویژن کے لیے کہانیاں لکھنے والوں کی صف میں شامل ہونا چاہیے تھا۔"

"کہانی نہیں، یہ میرا اندازہ ہے۔ تم نے ویرا کے ساتھ بدسلوکی کی شکایت کر کے میری آنکھیں کھولی ہیں۔ ورنہ میں تو اب تک سینٹے کا سیلیو کی گرفتاری کا خواب دیکھ رہا تھا۔ اب بات سمجھ میں آ رہی ہے کہ کراچی سے آنے والی نائٹ کوچ سے ویرا اسلام آباد پہنچی ہے اور میرے آدمی بلاوجہ ہی ہوا میں ہاتھ پیر چلانے پھر رہے ہیں۔ ویرا کے ساتھ ہونے والی بدسلوکی میں میری منصوبہ بندی کا کوئی دخل نہیں تھا۔ یہ سب ویرا اور سینٹے کی حیرت ناک مشابہت کی وجہ سے ہوا ہے۔"

بات کرتے کرتے وہ اچانک خاموش ہو کر حیرت سے پلکیں جھپکانے لگا اور چند ثانیوں کی خاموشی کے بعد پوچھنے لگا "اگر ویرا یہاں موجود ہے تو میرے آدمی کہاں گئے؟"

"کہیں نہ کہیں گئے ہی ہوں گے۔" میں نے بے پروایانہ

لہجے میں کہا "تم یہ بتاؤ کہ تمہیں ویرا کی آمد کا علم نہیں تھا تو تم اپنے آدمیوں کے ساتھ یہاں کیوں چڑھ آئے؟ تمہیں تو اپنے ٹھکانے پر رک کر اپنے آدمیوں کے پہنچنے کا انتظار کرنا چاہیے تھا کیونکہ وہ مفرور سینتھے کو لے کر آرہے تھے۔"

"میرے خواب و خیال میں بھی نہیں تھا کہ ویرا یہاں موجود ہوگی۔" اس نے نہایت صفائی کے ساتھ جھوٹ بولا۔ "میں بتا چکا ہوں کہ میرے آدمی سینتھے کی آمد کی امید پر 'راجہ دربار ہوٹل' کی نگرانی کر رہے تھے۔ مجھے اطلاع دی گئی کہ تم راجہ دربار ہوٹل سے نکل کر یہاں آئے ہو تو میں نے ادھر دوڑ لگادی۔"

"جب سینتھے کو تمہارے آدمی پکڑ ہی چکے تھے یا کم از کم تم ایسا سمجھ رہے تھے تو پھر میرے پیچھے یہاں آنے کا کیا جواز تھا؟ یہاں تم کون سا تیر مارنے کی توقع کر رہے تھے؟" میں اس کی بے در بے قلابازیوں کو ان کے آخری انجام تک پہنچانے پر تلا ہوا تھا۔

"مجھے شبہ ہوا تھا کہ کہیں سینتھے کا سیلو فنیش میں ہوٹل میں مقیم نہ رہی ہو اور تم کسی ذریعے سے اس کی گرفتاری سے باخبر ہونے کے بعد ادھر آئے ہو تاکہ اس کے کمرے میں موجود بعض اہم اشیا یا دستاویزات اپنی تحویل میں لے سکو۔ ان امکانات کے سدباب کے لیے فوری طور پر میرا یہاں پہنچنا ناگزیر تھا۔ اگر سینتھے میرے آدمیوں کی گرفت میں آگئی تھی تو اس کے خلاف میسر ہونے والی شہادتیں بھی میرے قبضے میں آنی چاہیے تھیں۔ یہی وجہ تھی کہ میں وقت ضائع کیے بغیر اس ہوٹل کی طرف دوڑ پڑا۔"

"آخری نتیجہ یہ ہے کہ تم میری طرف سے بدستور بدگمان ہو۔" میں نے ہیمر کی نال کو جنبش دیتے ہوئے کہا۔ "میں نے ابتدا ہی میں تم کو یقین دہانی کرائی تھی کہ میں اپنے اور ویرا کے قریبی مراسم کی وجہ سے سینتھے کا سیلو کی سلامتی کا ذمے دار ضرور تھا لیکن سینتھے کی ملک دشمن سرگرمیوں کے ثبوت سامنے آجانے کے بعد میں ان مراسم کی پروا کیے بغیر اسے قانون کے حوالے کرنے میں ذرا بھی تردد نہ کرتا لیکن تم نے میری اس یقین دہانی پر اعتبار نہیں کیا۔ مجھے جھوٹی تسلیاں دے کر میرے خلاف کام کرتے رہے؟"

اس نے اپنا سر جھکا لیا۔ "میں اپنے منصب کی ذمے داریوں کی وجہ سے مجبور تھا۔ تمہارا ماضی تمہاری حب الوطنی کا سب سے بڑا گواہ تھا لیکن حالات کسی اور رخ کی نشاندہی کر رہے تھے۔ سینتھے کا سیلو تمہارے ساتھ یہاں آئی تھی۔ ہماری فائلوں میں وہ گلوریا کلارک کے نام سے موجود ہے اور وہ اسرائیلی سیکرٹ سروس 'موساد' کی صف اول کی کارکن ہے۔ اتنی بڑی مجرمہ کے معاملے میں ذاتی مراسم اور دوستی کی وجہ سے کوئی رو رعایت نہیں کی جا سکتی تھی۔"

"تم جھوٹ بول رہے ہو۔" ویرا زہریلے لہجے میں پھنکاری۔ "سینتھے کا سیلو ایک معصوم اور سادہ لوح لڑکی ہے۔ اس نے زندگی بھر اسرائیلی سیکرٹ سروس تو کجا اسرائیل کی صورت بھی نہیں دیکھی۔ گلوریا کلارک کا کردار تمہارے اپنے ذہن کی تخلیق معلوم ہوتا ہے۔ تم بلاوجہ اس پر الزام تراشی کر رہے ہو۔"

"اگر وہ اسی قدر معصوم اور بے گناہ ہے تو کہاں روپوش ہے؟ اسے سامنے آنا چاہیے۔ مجھے تم دونوں سے کوئی پرخاش نہیں ہے۔ سینتھے کو تلاش کر کے میرے سامنے لے آؤ تو ساری غلط فہمیاں رفع ہو جائیں گی۔"

"اور تم مار مار کر اس کے جسم کا ایک ایک ریشہ الگ کر دو گے؟" ویرا غرائی۔

"میں وعدہ کرتا ہوں کہ اس پر تشدد نہیں کیا جائے گا۔ ہمارے پاس ایسے ناقابلِ تردید ثبوت موجود ہیں جنہیں وہ کسی حالت میں نہیں جھٹلا سکے گی۔ اس نے اقبالِ جرم نہ کیا تو میں اسے چھوڑ دوں گا۔"

"تم ہم دونوں سے کوئی پرخاش نہ ہونے کا اعلان کر کے پھر جھوٹ بول رہے ہو' حالانکہ تم مجھ سے شبہ ظاہر کر چکے ہو کہ ویرا اور سینتھے ملی بھگت کر کے کوئی سازش کرنے کی کوشش کر رہی تھیں۔"

"اس میں کلیدی کردار سینتھے کا ہے۔ ویرا' اس سے رشتے داری کی وجہ سے شبے کی زد میں آئی ہے۔ لیکن تم نے مجھے ابھی تک یہ نہیں بتایا کہ ویرا کو لے جانے والے میرے آدمی کہاں ہیں؟"

"ان کی فکر نہ کرو۔ انہیں' ان کی غلط فہمی کی مناسب سزا مل چکی ہے۔ بے ہوش ہونے والے کو ہوش آئے گا تو وہ خود ہی اپنے ساتھی کی لاش لے کر تمہارے ٹھکانے پر پہنچ جائے گا۔"

"لاش!" وہ اپنی کرسی پر سے اچھل پڑا۔ "تو کیا ویرا نے ان میں سے کسی کو قتل کر دیا؟"

"دو حریف ٹکراتے ہیں تو عام طور پر ایسا ہی ہوتا ہے۔" میں نے سرد لہجے میں کہا "وہاں کوئی بازی تو ہارنی ہی جانی تھی۔ خدا کا شکر ادا کرو کہ ان میں سے ایک ہی مارا گیا۔ دوسرا صرف زخمی اور بے ہوش ہوا تھا۔ اگر وہ بھی بہت زیادہ خون بہہ جانے کی وجہ سے مر گیا تو یہ اس کی سراسر بدقسمتی ہوگی۔"

"یہ بہت برا ہوا۔ ویرا کے ہاتھوں ایجنسی کے ایک اہلکار کے قتل کے بعد میں اسے بھی نظر انداز نہیں

کرسکوں گا۔ حالات بگڑنے کی ذمے داری مجھ پر نہیں ہوگی اور نہ ہی تمہیں مجھ سے شکوہ ہونا چاہیے۔"

"حالات اس وقت بگڑیں گے جب تمہیں اس کی اجازت دی جائے گی۔" میں نے چبھتے ہوئے معنی خیز لہجے میں کہا۔ "ویرا کو اپنی مدافعت میں ہر قدم اٹھانے کا پورا پورا حق حاصل ہے۔"

"کیا مطلب؟" اس بار وہ اچھل کر کرسی سے کھڑا ہوگیا اور میں نے فوراً ہی اسے ہیم گن کی نال کی زد میں لے لیا تاکہ وہ غیر ضروری طور پر کسی پھرتی کا مظاہرہ نہ کرسکے۔

"پرسکون رہ کر بات کرو!" میں نے ہیم گن کی نال کی جنبش سے اسے بیٹھنے کا اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ "تم اپنا فورس کے ایک ذمے دار افسر ہو۔ بسوں اور ریلوں میں سفر کرنے والے نچلے درجے کے ایک کارکن کی موت پر تمہیں اس طرح بھڑکنا زیب نہیں دیتا۔"

"میں نے وہ الفاظ تحقیر کی نیت سے نہیں کہے تھے۔" اس نے میری بات کاٹ کر احتجاج کیا۔ "میں اپنے ہر فوجی کی بہادری کی قدر کرتا ہوں۔ کسی کی عزت نفس کو ٹھیس نہیں پہنچاتا۔ میرے ایک آدمی کو قتل کرکے ویرا نے ناقابل معافی جرم کا ارتکاب کیا ہے۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ اس واقعے کو کس خانے میں ڈالا جائے گا۔"

"اس ناقابل معافی جرم پر تم شاید میرا نرخرا چیرنے کی کوشش کرو گے؟" ویرا نے استہزائیہ لہجے میں اسے چڑانے کی کوشش میں سوال کیا۔ "یا کھلے میدان میں سولی پر لٹکادو گے؟"

"میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ تم لوگ کیا چاہتے ہو؟" چند لمحوں کی بوجھل خاموشی کے بعد البرٹو ویلیسا بولا تو اس کی آنکھوں سے حقیقی فکرمندی جھلک رہی تھی۔

"ہم تمہارے اوپر والے کسی افسر سے ملنا چاہتے ہیں۔" میں نے سرد لہجے میں کہا۔

"وہ کس بارے میں؟" فرطِ حیرت سے اس کا منہ کھل گیا۔ شاید میرا مطالبہ اس کے لیے غیر متوقع تھا۔

"ویرا کے بارے میں۔" میں نے سرسری لہجے میں کہا۔ "اس کا معاملہ اب تمہارے بس سے باہر نظر آتا ہے۔" وہ محض فوری خیال تھا۔ اگر صورت حال خود ہی ایک ایسے رخ پر جارہی تھی تو مجھے اسپیشل ٹاسک فورس کے افسران بالا تک رسائی کے لیے اول خان کی آمد کا انتظار کرنے کی ضرورت نہیں تھی۔

"اپنے کسی بھی آدمی کے قاتل کو کیفرِ کردار تک پہنچانے کے معاملے میں، میں واقعی مجبور ہوں۔" اس نے اپنی فرض شناسی کا مظاہرہ کرتے ہوئے بے بسی سے کہا۔ "تم چاہو تو میں ابھی اور اسی وقت تمہاری ملاقات کا بندوبست کرواسکتا ہوں لیکن ہمیں یہاں سے اسلام آباد جانا ہوگا۔"

"ہمیں اسلام آباد جانے میں کوئی عذر نہیں لیکن تم نے تو بتایا تھا کہ تمہارا دفتر ایسے ممنوعہ علاقے میں واقع ہے جہاں کسی بھی غیر متعلقہ فرد کو کسی قیمت پر داخلے کی اجازت نہیں دی جاتی۔"

"میں اب بھی اپنے اس بیان پر قائم ہوں۔" اس کے لبوں پر پہلی بار خفیف سی مسکراہٹ نمودار ہوئی اور وہ اپنی بات جاری رکھتے ہوئے بولا۔ "میں تمہیں اپنے دفتر نہیں لے جاسکتا۔ ہم ایک اسٹیشن جائیں گے جہاں ہمارا بیس کمانڈر ہوتا ہے۔ میں براہ راست اسی تک رسائی رکھتا ہوں۔"

"یہ سفر صرف ہم تینوں کریں گے۔" میں نے اس کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے کہا۔ "تمہارے آدمی ہمارے ساتھ ہوں گے اور نہ ہمارا پیچھا کرنے کی کوشش کریں گے۔"

"تو کیا تم مجھے گن پوائنٹ پر وہاں تک لے جانے کا ارادہ رکھتے ہو؟" حیرت سے اس کی آنکھیں پھیل گئی تھیں۔

"فی الحال ایسا کوئی ارادہ نہیں ہے لیکن اب میں تم پر اندھا اعتماد نہیں کرسکتا۔ تمہارے اپنے فلسفے کے مطابق ہم تمہیں اپنی حفاظت میں لے جانا چاہتے ہیں۔" میں نے حفاظت پر زور دیتے ہوئے کہا۔

"کم از کم میرا ڈرائیور تو میرے ساتھ ہی جائے گا؟" اس نے پُرامید لہجے میں سوال کیا۔

"کوئی حرج نہیں۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "ہم محاذ آرائی کے قائل نہیں ہیں جب کہ تم اس بار ہماری بیخ کنی پر تلے ہوئے ہو۔ کیا پتا کہ تمہارے آدمی راستے میں کوئی شرارت کر بیٹھیں۔"

"چلو!" وہ کرسی چھوڑ کر اٹھ کھڑا ہوا۔ "میں انہیں یہاں سے واپس لوٹادوں گا۔"

ہم تینوں ہی اپنے گلاس خالی کرچکے تھے۔ اس لیے فوراً ہی کمرے سے باہر نکل آئے۔

البرٹو ویلیسا اس وقت تک میرا ذہن پڑھنے میں کامیاب نہیں ہوسکا تھا اس لیے اس نے ہوٹل سے باہر آکر نہ صرف اپنے چاروں ساتھیوں کو واپس روانہ کردیا بلکہ آخری لمحات پر اس نے اپنے ڈرائیور کو بھی ان ہی کے ساتھ بھیج دیا۔ میں نے بھی کوئی تعرض نہیں کیا۔ دو کے مقابلے میں صرف ایک آدمی پر نگاہ رکھنا ہمارے لیے سہل ہوتا۔ اگر وہ خود ہی ہمارے لیے ایسی سہولت فراہم کررہا تھا تو یہ خوشی کی بات تھی۔

وہ پانچوں سوزوکی ہائی روف وین سے رخصت ہوگئے تو البرٹو و بلیسا ہمیں لے کر اپنی پارڈناپ جیپ کی طرف بڑھ گیا' جو تھوڑے فاصلے پر نیم تاریکی میں کھڑی ہوئی تھی۔

"پہلے تم ڈرائیور کو اپنے ساتھ لے جانا چاہ رہے تھے' اب اسے کیوں روانہ کر دیا؟ گاڑی کون چلائے گا؟" ڈیرا اس سے وہ سوال پوچھے بغیر نہ رہ سکی۔

"تمہیں معلوم ہے کہ میں ڈرائیونگ جانتا ہوں۔" اس نے جذبات سے عاری انداز میں کہا "کوئٹہ جانے والی پرواز کے لیے میں نے ہی تمہیں ائرپورٹ تک چھوڑا تھا۔ اور بات ہے کہ واپسی پر میں تمہارے دیے ہوئے بارود کی بھول کا شکار ہو کر زخمی ہو گیا تھا۔ میں نے سوچا کہ جب زخمی میرے آدمیوں کی موجودگی پسند نہیں کر رہا تو کیوں نہ میں ڈرائیور کو بھی رخصت کر دوں۔ اب میں اکیلا ہی تم دونوں کے ساتھ چلوں گا۔"

البرٹو و بلیسا جیپ لے کر روانہ ہوا تو ڈیرا اس کے برابر والی نشست پر براجمان تھی۔ میں عقبی نشست پر بیٹھ گیا تھا۔ میری پچھلی رات اسلام آباد کے ویران اور ناہموار ہجی پارک میں بھاگتے دوڑتے گزری تھی اور وہ شب بھی بستر سے کمر لگائے بغیر بسر ہوتی نظر آ رہی تھی۔

مال روڈ سے جیپ مری روڈ پر مڑی تو اس مصروف سڑک پر دور دور تک ٹریفک کا نام و نشان نہیں تھا۔ اس وقت صبح نمودار ہونے والی تھی اور رات بھر کی رنگین سی مصروفیات بھی چڑیلوں کو ستانے کے لیے دم توڑ چکی تھیں۔ جیپ تیزی کے ساتھ سیاہ سڑک پر فراٹے بھرتی رہی۔ ہمارے پیچھے سڑک ویران پڑی ہوئی تھی یعنی تعاقب نہیں کیا جا رہا تھا۔

یہ اتفاق تھا یا البرٹو و بلیسا کا وجدان کہ سیٹلائٹ ٹاؤن کے قریب سے گزرتے ہوئے وہ اچانک ہی اپنے آدمیوں کے بارے میں سوال کر بیٹھا۔ "ان دونوں کو تم نے کہاں چھوڑا تھا؟"

"وہ کہیں بھی ہو سکتے ہیں۔" ڈیرا نے بے پروایانہ انداز میں کہا "عین ممکن ہے کہ ان کی گاڑی اسی علاقے میں کھڑی ہو۔ دراصل یہ شہر میرے لیے اجنبی ہے۔ مجھے اندازہ نہیں ہے کہ میں نے ان سے کہاں اپنی جان چھڑائی تھی۔ تم ان کے بارے میں اتنے فکرمند کیوں ہو؟ وہ دودھ پیتے بچے نہیں تھے۔"

"تم لوگوں سے ہی معلوم ہوا ہے کہ ان میں سے ایک بے ہوش ہے اور دوسرا مفرور۔ کون کہہ سکتا ہے کہ اب دوسرا بھی قریب المرگ نہ ہو؟ میری بروقت توجہ سے کم از کم دوسرے کی جان تو بچائی جا سکتی ہے۔"

"تمہارا جذبہ قابل قدر ہے۔" ڈیرا بے رحمانہ بے حسی کے ساتھ بولی۔ "لیکن اس اجنبی شہر کے بارے میں میرا حافظہ ناقص ہے۔ مجھے موجودہ پچویشن کا ذرا سا بھی اندازہ ہوتا تو میں ان ہی میں سے کسی سے جائے واردات کا محل وقوع معلوم کرنے کے بعد اپنی کارروائی کا آغاز کرتی۔"

"تم میرا مضحکہ اڑا رہی ہو۔" اس بار البرٹو کو ڈیرا کا تبصرہ برہم کر گیا۔

"تم غلط سمجھ رہے ہو۔" ڈیرا جلدی سے بولی "میں پوری سنجیدگی سے بات کر رہی تھی۔ باتوں ہی باتوں میں' میں ان سے بہت کچھ پوچھ سکتی تھی۔ مجھے زیر کر لینے کے بعد وہ دونوں بہت مطمئن اور خوش و خرم تھے۔ ان کی اسی بے فکری کی وجہ سے میں ان کو زیر کرنے میں کامیاب ہو سکی تھی۔"

وہ اتنا ناسمجھ نہیں تھا کہ ڈیرا کی اس بیہودہ دلیل سے بہل جاتا۔ اس نے زبان سے کوئی ترش فقرہ ادا نہیں کیا لیکن اپنے غصے کا سارا بوجھ جیپ کے ایکسلریٹر پر ڈال دیا اور ایک جھٹکے کے ساتھ جیپ کی رفتار تیز سے تیز تر ہوتی چلی گئی۔

فیض آباد چوک سے بائیں طرف شاہراہ اسلام آباد بھی خالی پڑی ہوئی تھی۔ وہ سڑک' مری روڈ کے مقابلے میں زیادہ کشادہ اور ہموار تھی۔ البرٹو کے تیور دیکھتے ہوئے' میرا خیال تھا کہ اس موڑ کے بعد وہ جیپ کے انجن کو آخری حد تک تھرائل دے بیٹھے گا لیکن غیر متوقع طور پر اس نے رفتار کم کر لی۔ شاید اس کے لاشعور میں بھی وفاقی دارالحکومت کی ٹریفک پولیس کا خوف جاگزیں تھا اور وہ ان کی کسی بازپرس میں الجھ کر اپنا وقت خراب نہیں کرنا چاہتا تھا۔

ہم نے البرٹو و بلیسا کا دفتر دیکھا تھا نہ انٹیلی جنس فورس کے بیس اسٹیشن سے واقف تھے۔ اس لیے ہمیں اسلام آباد میں اپنی منزل کے بارے میں کوئی اندازہ نہیں تھا۔ جیپ' زیرو پوائنٹ کا چوراہے والا سگنل عبور کرنے کے بجائے اچانک ہی طرف' شاہراہ کشمیر پر گھوم گئی۔

میرے ذہن میں پرانے واقعات سر ابھارنے لگے جب میں نے ان ہی اطراف میں ایک خطرناک مہم سر کرنے کے لیے سلطان شاہ کو بھیجا تھا۔

جب خیابان سہروردی والا سگنل بھی پیچھے رہ گیا تو مجھے شاہ بری امام کا مزار اور نور پور شاہاں کا علاقہ یاد آنے لگا۔ شاید البرٹو ہمیں ان ہی اطراف میں لے جا رہا تھا لیکن میں نے اس بارے میں سختی کے ساتھ اپنی زبان بند رکھنے کا عہد کیا ہوا تھا۔

فضا میں سبزے کے ساتھ ہی راول ڈیم کے پانی کی بو بھی بسی تھی کیونکہ ہم راول ڈیم کے شمال میں واقع سڑک سے گزر رہے تھے۔ سفر تیزی کے ساتھ طے ہو تا رہا۔ دائیں جانب نظر آنے والے راستے ایک ایک کر کے گزر رہے تھے۔ میرا اندازہ تھا کہ ہم نور پور شاہاں وغیرہ جانے والے راستے پیچھے چھوڑ کر مری جانے والی راہ پر بڑھ آئے تھے۔ وہ راستہ تنگ اور بالکل ویران تھا۔

آخر کار البرٹو نے ایک مقام پر جیپ روک کر ہیڈ لائٹس کو بجھا دیا اور پھر جیپ داہنی طرف کے کچے ناہموار راستے پر اتار دی۔ دور تک جاتی ہوئی ٹارچ کی روشنی میں صاف نظر آ رہا تھا کہ اس راستے پر گاڑیوں کی آمد و رفت رہتی تھی اور ان کے ٹائروں کے نشانات نے غیر مسطح کچی زمین پر ایک راستہ سا بنا دیا تھا جو کوئی عام گزرگاہ نہیں تھی۔

معلوم ہوتا ہے کہ تمہارا گماشتہ تاریکی اور ویرانے کا دلدادہ ہے۔ "موقع میسر آنے پر ویرا اس پر چوٹ کیے بغیر نہ رہ سکی۔ "ہم تو عمر بھر بھی اس تک نہیں پہنچ سکتے تھے۔"

"اس تک رسائی حاصل کرنا عام لوگوں کے بس سے باہر ہے۔ مادام ویرا کو اس حقیقت کا علم ہے جب ہی اس نے مجھ سے ملاقات کروانے کی خواہش ظاہر کی تھی۔ "البرٹو کی آواز پُرسکون اور پُراعتماد تھی۔ شاید اس نے ڈرائیونگ کے دوران ہی اپنا کھویا ہوا اعتماد بحال کر لیا تھا۔

"میں تمہارا شکر گزار ہوں کہ تم نے میری خواہش کو رد نہیں کیا۔ اب ہم بہت جلد کسی مصالحتی مرحلے پر پہنچ جائیں گے۔ "میں نے اسے بے فکر رکھنے کی نیت سے کہا۔

"ہاں۔ یہ مصالحت اب ناگزیر ہو چکی ہے۔" اس کی پُراعتماد آواز ابھری۔

درمیان میں پہاڑیاں اور پتھریلے ٹیلے آ جانے کی وجہ سے سیدھا راستہ نہیں تھا۔ پیچ و خم کی وجہ سے جیپ کی رفتار بھی کم تھی۔ آخر کار وہ کچا راستہ دو اونچے ٹیلوں کے درمیان سے گزرتا ہوا نظر آیا اور البرٹو نے جیپ روک لی۔

"اس ویرانے میں کیوں رک گئے؟" ویرا کی اضطراری آواز ابھری۔ "ٹیلوں کے درمیان میں راستہ صاف پڑا ہوا ہے، گاڑی آگے بڑھاؤ۔"

"شناخت کرائے بغیر ہم نے اپنا سفر جاری رکھا تو بے آواز گولیاں ہماری کھوپڑیوں میں سوراخ کر دیں گی۔ چند لمحے صبر کرو سب کچھ تمہارے سامنے آ جائے گا۔ "البرٹو نے جواب دینے کے ساتھ ہی جیپ کے ہیڈ لیمپس گل کر کے کیبن لائٹ آن کر دی۔

تقریباً ایک منٹ تک وہی صورت حال برقرار رہی اور میرے تنفس کی رفتار تیز ہونے لگی۔ میری چھٹی حس اچانک ہی خطرے کا اعلان کرنے لگی تھی لیکن میں ان حالات میں کسی خطرے کا ادراک کرنے سے قاصر تھا۔ ان کارروائیوں میں تجسس اور سنسنی کا عنصر تو بڑی حد تک نمایاں تھا لیکن اسپیشل ٹاسک فورس کے ہیڈ اسٹیشن جانے میں کوئی خطرہ نظر نہیں آ رہا تھا۔

یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے البرٹو جلتا بجھتا کیبن لائٹ کی روشنی میں کچھ نادیدہ محافظوں کو ہماری نفری دکھائی جا رہا تھا۔ ایک منٹ بعد اس نے کیبن لائٹ آف کی تو میرے تنے ہوئے اعصاب نرم پڑ گئے۔ روشنی کی موجودگی میں نجانے کیوں یہ خیال آ رہا تھا کہ ہم پر کسی بھی لمحے ٹیلوں کی طرف سے بے آواز گولیوں کی باڑھ آ پڑے گی اور ہم احمقوں کی طرح مارے جائیں گے۔

فلیٹ میں جیسے آباد اور بارونق ہوٹل سے روانہ ہوتے ہوئے میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ البرٹو ہم لوگوں کو ایسے اجاڑ اور تاریک ویرانے میں لے جائے گا۔

البرٹو نے وقفے وقفے سے جیپ کے ہیڈ لیمپس چار بار روشن کر کے بند کیے۔ اس نے پانچویں بار ہیڈ لیمپس جلائے تو ایک حیرت ناک منظر ہمارا منتظر تھا۔

دونوں ٹیلوں کے درمیان نجانے کہاں سے ایک قد آور بندر آ موجود ہوا تھا اور اپنے ہاتھ میں موجود ڈنڈی پر لگا ہوا سفید پرچم لہرا لہرا کر ہمیں آگے جانے کا اشارہ دے رہا تھا۔ جیپ کے حرکت میں آتے ہی وہ بندر جست لگا کر ایک ٹیلے کی اوٹ میں کہیں غائب ہو گیا۔

"حیرت ناک!" ویرا بڑبڑائی۔ "یہ بندر تو بہت تربیت یافتہ معلوم ہوتا ہے۔"

"یہاں بندروں سے حیرت انگیز کام ہی لیے جاتے ہیں۔ اندر جا کر تمہاری طبیعت خوش ہو جائے گی۔"

"ہم اندر نہیں جائیں گے۔" ویرا کی آواز یک لخت سرد اور سفاکانہ ہو گئی۔ "میں تمہیں حکم دیتی ہوں کہ جیپ یہیں روک دو ورنہ گولی مار دوں گی۔" یہ کہتے ہوئے ویرا نے اپنے پستول کی نال البرٹو کی کھوپڑی سے لگا دی۔

اس وقت تک جیپ دونوں ٹیلوں کے درمیان سے گزر چکی تھی۔

"مگر کیوں؟" البرٹو نے احتجاج کیا "میں تمہیں تمہاری ہی خواہش پر یہاں لایا تھا۔"

"ہم ایس ٹی ایف کے ہیڈ اسٹیشن جانا چاہتے تھے۔

کرنل جیسی جوز کے چنگل میں نہیں۔" ویرا کسی شیرنی کی طرح غرائی "میں بندروں کو سدھانے کے کرتب کولمبیا میں خوب دیکھ چکی ہوں۔ بندر دکھا کر تم نے میری آنکھیں کھول دی ہیں "البرٹو!"

"میں ظفر ہوں' تم مجھے کس نام سے پکار رہی ہو؟" اس کی بوکھلائی ہوئی آواز ابھری۔ اسی کے ساتھ اس نے پوری قوت سے جیپ کے بریک لگادیے اور جیپ کے ٹائر کچی زمین پر خاصی دور تک گھسٹتے چلے گئے۔

وہ جھٹکا اتنا شدید تھا کہ ویرا اچھل کر ونڈ شیلڈ سے جا ٹکرائی۔ اس کا پستول والا ہاتھ بھی بہک کر نیچے جھک گیا۔ مزید ستم یہ ہوا کہ میں بھی جھٹکے کی وجہ سے اپنی نشست سے تقریباً اڑتا ہوا اس پر جا پڑا۔

ہم دونوں کے سنبھلنے سے پیشتر ہی' البرٹو اپنی سمت کا دروازہ کھول کر اندھیرے میں چھلانگ لگا چکا تھا۔ میں نے سنبھل کر پیچھا کرنے کے بجائے ڈرائیونگ سیٹ سنبھال لی اور بے تحاشا اگنیشن سے جھولتی ہوئی چابی تلاش کرنے کی کوشش کی جو بے سود ثابت ہوئی۔ البرٹو اس غیر متوقع موڑ پر بھی حاضر دماغی سے کام لیتے ہوئے چابی اپنے ساتھ لے جانا نہیں بھولا تھا۔

باہر چند سیکنڈ تک کسی کے دوڑتے ہوئے قدموں کی وزنی دھمک سنائی دیتی رہی جو یک بہ یک ہی موقوف ہو گئی۔ شاید البرٹو نے کسی آڑ میں پناہ لے لی تھی۔

ویرا کی زبان سے کرنل جیسی جوز کے چنگل کا ذکر سنتے ہی میری کھوپڑی پر اچانک چودہ طبق روشن ہو گئے تھے اور اپنی چھٹی حس کی مسلسل وارننگ کا سبب بھی سمجھ میں آ گیا تھا۔

"تم دونوں بلاوجہ مجھ سے بدظن ہو گئے ہو۔" ایک ڈیڑھ منٹ کے سکوت کے بعد اندھیرے میں سے البرٹو کی آواز ابھری۔ "یہ ایس پی ایف کا کیمپ ہی ہے۔ ویرا کو نامعلوم کیوں کرنل جیسی جوز کا خیال آ رہا ہے؟ میں ظفر ہی ہوں۔ اگر تم دونوں مجھے ساتھ لیے بغیر' یوں ہی بھٹکتے رہے تو اس کیمپ کے بے رحم محافظ تمہیں گولیوں سے بھون کر رکھ دیں گے۔ یہ بھول کر بندر والے ٹیلے پار کرنے کے بعد تم ہماری ممنوعہ حدود میں داخل ہو چکے ہو جہاں اجنبیوں کے لیے صرف اور صرف موت ہی پائی جاتی ہے۔"

"ویرا پر لعنت بھیجو!" میں نے فوراً ہی جواب دیا "میں تو تمہارے ساتھ چلنے پر اب بھی آمادہ ہوں۔ ویرا کو قائل بھی کیا جا سکتا تھا لیکن تم خود ہی ہمیں چھوڑ کر بھاگ نکلے ہو۔"

"ویرا کے دماغ کا فیوز کھرا معلوم ہوتا ہے۔ تم خود سن چکے ہو کہ اس نے مجھے البرٹو ملیسا کے نام سے پکارا تھا۔

البرٹو' کرنل جیسی جوز کا قریبی ساتھی اور بدقسمتی سے ہمارا ہم شکل تھا۔ ویرا کی کھوپڑی میں یہ بات بیٹھ چکی ہے کہ میں البرٹو ملیسا ہوں اور شاید اسی لیے اس نے اچانک ... تمہارے ساتھ اسلام آباد بھیجا تھا تاکہ مجھے گھیر سکے"

"تم بلاوجہ پرانی باتیں دل میں لیے بیٹھے ہو۔" میں اس کی بات کاٹ کر ہانک لگائی۔ "ویرا نے مجھ سے بھی اس شبے کا ذکر کیا تھا۔ مجھے تمہارے بائیں ... اور ... فنگر پرنٹس کی رپورٹ مل چکی ہے جو میں نے ویرا سے ... رکھی ہے۔ مجھے تمہارے کام اور طریقہ کار سے ... اختلاف ہے لیکن مجھے تمہارے ظفر ہونے میں ذرا بھی شبہ نہیں ہے۔"

میں نے ویرا کے شانے پر ہاتھ ادا چاہا تو ... نحوس پشت گاہ سے جا ٹکرایا۔ میں بوکھلا کر بائیں طرف ... اس سمت کا دروازہ کھلا ہوا تھا اور ویرا کی سیٹ خالی ... شاید اس کی مہم جوئی کی رگ پھڑک اٹھی تھی اور وہ البرٹو ... دست بدست مقابلے کا ارادہ کرکے باہر نکل پڑی تھی۔

البرٹو مسلح ہوتا تو ہمارے لیے ایک پل بھی جیپ ... ٹھہرنا خطرناک ثابت ہو سکتا تھا لیکن ہم اسے تفتیش گن ہول ... ہی غیر مسلح کر چکے تھے۔ اسی وجہ سے میں ویرا کے بارے ... بھی زیادہ فکر مند نہیں تھا۔ ورنہ کسی بھی طرح البرٹو کو ... کیے بغیر اس کے سر پر پہنچنے میں کامیاب ہو جاتی تو دوبارہ ... دوبارہ ہاتھ آنے کے قوی امکانات موجود تھے۔

ویرا کو اس تک پہنچنے کا موقع فراہم کرنے کے ... البرٹو ملیسا کو باتوں میں الجھائے رکھنا ضروری تھا تاکہ ... کی ساری توجہ میری طرف مرکوز رہے اس لیے میں نے ... ثانیوں کے توقف کے بعد ہی' اپنی تقریر دوبارہ شروع کر ... "جیپ سے بھاگ کر تم نے مجھے مایوس کیا ہے۔"

میرے آخری فقرے نے اس کی کھوپڑی ... میری بات کاٹ کر جھنجلائے ہوئے انداز میں بول پڑا۔ "تم ... بھاگنے' بھاگنے کی کیا رٹ لگائی ہوئی ہے؟ ویرا ایک ... جذباتی عورت ہے۔ وہ میری کھوپڑی سے پستول کی نال ... بھی اور کسی بھی لمحے میرے سر میں پگھلا ہوا سیسہ اتار ... تھی۔ میں خود کو اس کے رحم و کرم پر نہیں چھوڑ سکتا تھا ... تو اپنی دانست میں' تم دونوں کو زبردست دھوکا دے کر ... میں کامیاب ہوا ہوں۔"

"خیر! اب تم واپس لوٹ آؤ۔ ویرا تمہیں پریشان ... کرے گی۔" میں نے کہا۔

"جب تک تم دونوں مسلح ہو' یہ ناممکن ہے ... کوئی خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں ہوں۔" ...

ر فیصلہ کن تھی۔ "مجھے معلوم ہے کہ تمہارے پاس
کے علاوہ دو پستول ہیں۔ ایک میرا اور دوسرا ویرا کا
تینوں ہتھیار فضا میں میری طرف اچھال دو۔ میں
ان کے گرنے کی آواز نہیں سن لیتا' تمہاری طرف
رے گا۔"
"ہم اتنے قیمتی ہتھیار اس ویرانے میں برباد کردیں؟"
حیرت سے سوال کیا۔
"فکر نہ کرو۔ بعد میں ہم جیپ کے ہیڈ لیمپس کی روشنی
میں تلاش کرلیں گے لیکن یہ میری تحویل میں رہیں
شرط منظور ہے تو بات کرو' ورنہ میں دوسری راہ
لوں گا۔"
"ہم گن ایک حساس ہتھیار ہے" میں نے اسے
یا۔ "زمین پر گرنے سے وہ ناکارہ ہوجائے گا۔"
"ویرا کی حماقت کی یہ قیمت تو تمہیں ادا کرنی ہی ہوگی۔
ہتھیار یکے بعد دیگرے پھینکو گے تاکہ تینوں الگ الگ
واضح آوازیں سنی جاسکیں۔ یہ خیال رکھنا کہ میرے کان
کے پانے اور پستول کے گرنے سے پیدا ہونے والی
زوں میں بخوبی تمیز کرسکتے ہیں۔ مجھے دھوکا دینے کی کوشش
یاب نہیں ہوسکے گی۔" وہ اپنی شرائط میں ذرا بھی نرمی
نے پر آمادہ نہیں تھا۔
"اچھا تو تمہیں پچھتانا پڑے گا۔" میری بات ادھوری ہی
ایک دم فضا میں "اوغ" کی ایک کراہ کے ساتھ البرٹو کے
مانوس الفاظ اور فقرے گونج اٹھے تھے۔
شاید ویرا کو دبے قدموں اس کے سر پر پہنچنے کا موقع مل
گیا تھا اور البرٹو اس ناگہانی مصیبت پر بے ساختہ اپنی مادری
ن کا سہارا لینے پر مجبور ہوگیا تھا۔
میں نے فوراً ہی جیپ سے چھلانگ لگادی اور پوری
ت کے ساتھ اس سمت میں دوڑ لگادی' جدھر سے لڑائی کی
ازیں آرہی تھیں۔
البرٹو کسی ملک کی سرزمین پر موجود ایک پیشہ ور سیکرٹ
ٹ کا کردار ادا کررہا تھا۔ ایسے لوگوں کی زندگی کا ہر لمحہ
ت کے جبڑوں سے گزرتا ہوا محسوس ہوتا ہے۔ ایسے ہر
ان کی پہلی غلطی ہی عموماً ان کی "آخری" غلطی ثابت
ہے کیونکہ اس کے بعد اجل انھیں اپنے آہنی چنگل میں
ساتھ لے جاتی ہے۔ یہ بھی جانتے ہیں کہ مشن میں کامیابی کے
لوٹنے پر ہی اپنی سرزمین پر عزت اور اعزاز کے
حقدار سمجھے جاتے ہیں۔ ایام امن میں دشمن کی سرزمین
پر ان کا انجام وہی ہوتا ہے۔ مارے جائیں تو ان کا وطن
انھیں اپنانے کے بجائے' ان سے لاتعلقی اختیار کرلیتا

ہے۔ ایسی سرد اور بھیانک لاتعلقی کہ انھیں اپنے وطن کی
مٹی تک نصیب نہیں ہوتی۔ البرٹو اضطرار کی حالت میں
ہسپانوی زبان کا سہارا لے بیٹھا تھا لیکن مصیبت میں گھر جانے
کے باوجود اسے ہوش آگیا کہ اپنی مادری زبان سے لاعلمی کا
ڈراما رچا کر ہی وہ ظفرجہار بچنے میں کامیاب تھا۔ اس لیے اس
نے فوراً ہی اردو اور انگریزی کی ملی جلی گالیوں کا سہارا لینا
شروع کردیا۔ ویرا کی مسلسل خاموشی اور البرٹو کی نہ رکنے والی
آوازوں سے یہ اندازہ ہورہا تھا کہ ویرا اس پر بھاری پڑ رہی
تھی۔

ویرا بظاہر بہت نرم و نازک سی عورت تھی۔ اس کی
قامت و جسامت کو دیکھتے ہوئے' یہ اندازہ لگانا ناممکن تھا کہ
وہ مار دھاڑ میں اپنے سے کہیں توانا مردوں کو بھی زیر کرنے کی
صلاحیت رکھتی ہے۔ میں اس کے داؤ پیچ کی مثالی برتری کا
بارہا مشاہدہ کرچکا تھا۔ اس میں دوسری خوبی یہ تھی کہ وہ بلا کی
بے خوف واقع ہوئی تھی۔ حالات کیسے ہی برے اور خطرناک
کیوں نہ ہوں' وہ اپنے ذہن میں سماجانے والے جوابی حربوں
کو عملی جامہ پہنانے میں پہل کرنے کا موقع کبھی نہیں کھوتی
تھی اور اس وقت بھی اس نے شاید البرٹو کو بے خبری میں
جالیا تھا۔ مجھے سب سے زیادہ خوف اس امر کا تھا کہ ہم
دوٹیلوں والے وتڑے سے بہت دور نہیں تھے۔ اگر وہاں ایک
تربیت یافتہ بندر دیکھا گیا تھا تو اس سے کام لینے والے مسلح
آدمیوں کی موجودگی بھی خارج از امکان نہیں تھی۔ البرٹو کی
اضطراری آوازیں اور گالیاں' ان کو بہ آسانی ہم لوگوں کی
طرف متوجہ کرسکتی تھیں۔
ایک بار البرٹو کو کمک مل جاتی یا طاقت کا توازن ہمارے
خلاف ہوجاتا تو ہمارا اس جال سے نکلنا ناممکن ہوجاتا جو البرٹو
نے ہمارے لیے بچھایا تھا۔
میں ان آوازوں کے منبع سے تھوڑی ہی دور تھا کہ
اچانک میرے کانوں میں ویرا کی گھٹی گھٹی سی چیخ آئی۔ میری
ہی طرح اسے بھی دوسروں کے متوجہ ہونے کا اندیشہ لاحق رہا
ہوگا۔ اسی لیے اس نے اپنی بے ساختہ چیخ کو حتی الامکان
دھیما رکھنے کی کوشش کی تھی۔ یوں محسوس ہوا جیسے ویرا'
البرٹو کی کسی جوابی کارروائی کی زد میں آگئی ہو۔ اس کی وہ چیخ
فوراً ہی دبی دبی 'ناہموار' کراہوں میں تبدیل ہوگئی جیسے وہ تشدد
سہنے کے کسی مسلسل عمل سے دوچار ہوچکی ہو۔
فضا میں میرے دوڑتے ہوئے قدموں کی آواز پہلے ہی
گونج رہی تھی۔ پھر اچانک ہی اندھیرے میں کسی اور کے
بھاگنے کی آوازیں آنے لگیں۔ میرے اعصاب پر سنسنی آمیز
ہیجان طاری ہونے لگا۔ غنیمت یہ تھا کہ بھاگنے والے کے

قدموں کی تیز دھمک بتدریج دور ہوتی جا رہی تھی جس کا مطلب تھا کہ البرٹو میری مداخلت کے امکان سے خوف زدہ ہو کر میدان سے بھاگ نکلا تھا۔

ویرا کی آوازیں معدوم ہو چکی تھیں مگر میں اپنے پہلے سے قائم کیے ہوئے اندازے کی بنا پر اس کی طرف بڑھتا رہا پھر اچانک ہی مجھے رک جانا پڑا کیونکہ میرے سامنے ایک پتھریلی ڈھلان پھیلی ہوئی تھی اور بھاگتے ہوئے قدموں کی آواز بہت دور جا چکی تھی۔

"ویرا!" میں نے اپنا توازن برقرار رکھنے کی کوشش کرتے ہوئے نشیب میں پھیلی ہوئی تاریکی میں نظریں دوڑاتے ہوئے ہولے سے پکارا تاکہ میری آواز زیادہ دور تک نہ پھیل سکے۔

"وہیں ٹھہرو، میں اوپر آ رہی ہوں۔" نشیب سے اس کی جانی پہچانی آواز ابھری۔ "معلوم ہوتا ہے کہ وہ خبیث مار کھانے کے باوجود بھاگ نکلنے میں کامیاب ہو گیا؟"

"تم جہاں ہو، وہیں ٹھہری رہو۔ اب ہمارا جیپ کی طرف لوٹنا خطرناک ثابت ہوگا۔ ہمیں کسی اور راستے سے باہر نکلنے کی کوشش کرنی ہوگی۔" میں نے اس خطرناک ڈھلان پر اترتے ہوئے کہا۔

وہ ڈھلان بھربھری مٹی اور ڈھیلے پتھروں پر مشتمل تھی۔ اس پر اندھیرا مستزاد تھا۔ میں بہت سنبھل سنبھل کر اترنے کے باوجود کئی بار پھسلنے سے بار بار بچا اور ہر مرتبہ کنکروں اور پتھروں کا چھوٹا سا ذخیرہ نشیب میں لڑھکتا چلا گیا۔ یہ غنیمت رہا کہ ویرا اوپر سے ہونے والی اس ناگہانی بوچھاڑ سے محفوظ رہی۔

ویرا کے پیر پچھلی رات سے زخمی تھے۔ ویرا نے ان زخموں کو معمولی خراشوں سے زیادہ اہمیت نہیں دی تھی اور کسی مرہم وغیرہ کے استعمال کے نتیجے میں اس قابل ہو چکی تھی کہ کسی بھی دشواری کے بغیر، آسانی کے ساتھ چل پھر رہی تھی۔ کسی بھی جسمانی تکلیف کو خاطر میں نہ لانا اس کا مزاج تھا۔ میرے استفسار پر اس نے جھلاتے ہوئے انداز میں اس پتھر کو کوسا جو اس کی ہیل کے نیچے سے اچٹ گیا تھا۔ البرٹو نے اس کا توازن بگڑنے کا فائدہ اٹھاتے ہوئے اسے نیچے دھکیل دیا۔ ڈھلان پر لڑھکنے کی وجہ سے اس کی کہنیوں وغیرہ پر خراشیں آئی تھیں جو کم از کم اس وقت نقل و حرکت میں مانع نہیں تھیں۔ ویرا کو اپنی چوٹوں کے احساس سے زیادہ اس بات پر غصہ تھا کہ اس کی ذرا سی لغزش کی وجہ سے ہاتھ آیا شکار نکل گیا تھا۔ اس کا دعویٰ تھا کہ وہ مزید چند سیکنڈ کے لیے اپنے قدموں پر جمی رہتی تو البرٹو کو خاک چاٹنے پر مجبور کر سکتی تھی۔

"تربیت یافتہ بندر پر نظر پڑتے ہی تمہیں [illegible] ہو گیا تھا؟" میں نے اس کے ساتھ ایک طرف بڑھتے ہوئے سوال کیا۔ "تم اپنی زبان بند رکھتیں تو بہت کچھ سامنے آ سکتا تھا۔"

"او خدا!" ویرا حیرت سے بولی "تو کیا تمہیں اب یہ اندازہ نہیں ہو سکا کہ وہ ہمیں گھیر کر اپنی کچھار میں لے جا رہا تھا جہاں ہمارا کوئی پرسانِ حال نہ ہوتا۔"

"میرا ماتھا تو اسی وقت ٹھنکا تھا جب البرٹو نے اپنے آدمیوں کے ساتھ ڈرائیور کو بھی روانہ کر دیا تھا مگر میں یہ بھی نہیں سمجھ سکا تھا کہ وہ اسپیشل ٹاسک فورس کے حقیقی نمائندوں کو واپس بھیج کر ہمیں اپنے خفیہ اڈے پر لے جانے کی منصوبہ بندی کر رہا ہے۔ میں یہ سوچ کر خاموش رہ گیا تھا کہ وہ شاید ہمیں ضرورت سے زیادہ خوش کرنے کے چکر میں راستہ لوٹا رہا ہے۔"

"لیکن میرے ذہن سے وہ بوجھ نہیں ہٹ سکا تھا۔ بندر کو دیکھتے ہی میرے ذہن میں جھماکا ہوا اور میں خود پر قابو نہیں رکھ سکی۔ البرٹو کو بندروں کو سدھانے میں کمال درجہ مہارت ہے۔ کولمبیا میں کرنل جیسی جوز کا گروہ منشیات، نقل و حمل اور خفیہ پیغام رسانی میں بندروں کو بکثرت استعمال کرتا ہے۔ اتنی کھلی ہوئی باتیں سامنے آ جانے کے بعد ہماری مصالحانہ کوششیں بے سود ہیں۔ وہ سمجھ چکا ہے کہ ہمارا اس کی شخصیت بے نقاب ہو چکی ہے اور سرد جنگ کسی بھی لمحے کھلی محاذ آرائی کی صورت اختیار کر سکتی ہے۔ اسی بنا کے تحت میں خاموشی سے اس کی طرف چل دی تھی۔ اب معاملے کو طول دینے کے بجائے اب جلد از جلد ختم کرنے کی کوشش کرنی چاہیے۔"

"میں شرط لگانے کے لیے تیار ہوں کہ تمہاری بات نے اسے متاثر کیا ہوگا۔ ان واقعات کے بعد بھی البرٹو الیف سے فرار نہیں ہوگا۔ میرا مقصد اسے اندھیرے میں رکھنا تھا تاکہ ہماری ناکامی کی صورت میں راہ فرار ہو سکے۔ میرا خیال ہے کہ میں اپنے مقصد میں کامیاب ہوں۔"

"یہ تو وقت ہی بتا سکے گا۔ فی الحال تو یہاں سے نکلنے کی فکر کرو۔" وہ پُرتشویش انداز میں بڑبڑائی۔ "معلوم ہوتا ہے کہ ان لوگوں نے اس غیر آباد علاقے کے ایک بڑے حصے کو اپنے قبضے میں لیا ہوا ہے اور یہیں سے اپنا نیٹ ورک چلا رہے ہیں۔"

"البرٹو نے یہاں میری توقع سے زیادہ ہاتھ پیر پھیلائے ہوئے ہیں۔ ابھی تک میں نے پوری توجہ اس کی ذات پر

ہوئی تھی لیکن اب اندازہ ہو رہا ہے کہ اس نے یہاں پورا قائم کیا ہوا ہے۔ یہ غنیمت ہے کہ اس سے براہ راست ہوئے کے ساتھ ہی اُس کا یہ خفیہ ٹھکانا بھی ہماری میں آگیا ہے۔ اس سے ہمارا کام آسان ہو جائے گا۔"

"ٹھکانا کہاں؟ ابھی تو ہم نے صرف راستہ ہی دیکھا آگے جا کر یقیناً کوئی عمارت وغیرہ بھی موجود ہوگی۔ ہم کا بھی سراغ لگانا پڑے گا۔"

"یہ بتاؤ کہ تمہارا پستول کہاں ہے؟" میں نے چونک کر پوچھا۔

"مجھے آنے والی مشکلات کا اندازہ تھا اس لیے دونوں محفوظ ہیں۔"

اسی وقت اوپر سے کسی کے زور زور سے بولنے کی آوازیں آنے لگیں۔ ہم نے پیش قدمی ترک کر کے اپنی توجہ ان ہی آوازوں پر مرکوز کی تو اندازہ ہوا کہ البرٹو ملیسا کے ذریعے ہماری تلاش میں نکل پڑے تھے اور ان کی طرف سے ہمیں سامنے آنے کی ہدایت کی جا رہی تھی۔

آوازوں کی سمت سے اندازہ ہو رہا تھا کہ وہ لوگ جیپ کے قریب جوار میں موجود تھے۔ ہم دونوں خاموشی کے ساتھ جھاڑی میں دبک گئے تاکہ اوپر سے دیکھنے والوں کو ہوتے ہوئے بھی نظر نہ آسکیں۔

"مجھے ڈر تھا کہ مار دھاڑ میں تم اپنے ہتھیاروں سے محروم ہو گئی ہو......"

"پستول نکالنے کی نوبت ہی نہیں آسکی تھی۔" اس نے بات کاٹ کر سرگوشیانہ لہجے میں کہا۔ "میں تو اس مردود کو بے ہوش کر کے قابو میں کرنے کے چکر میں تھی لیکن وہ پھسل گیا۔"

"پھر وہی چیز!" میں ہولے سے کراہا۔ "خدا کے لیے یہ بھول جاؤ اور اب آگے کی فکر کرو۔ لاؤ ایک پستول مجھے دو۔ میں ہم کسی خاص ضرورت پر ہی استعمال کروں گا۔"

"تم جھاڑیوں سے نکل کر سامنے نہ آئے تو ہم تمہیں گھیر کر ماریں گے۔" کافی فاصلے سے ایک چیختی ہوئی آواز سنائی دی۔ "تم اس علاقے سے کسی بھی قیمت پر باہر نہیں نکل سکو گے۔"

"اگر ہم اس حکم پر عمل کر گزریں تو خوشی اور حیرت سے ہارٹ فیل ہو جائے گا۔" میں نے دریا کے کان میں سرگوشی کی۔

"تمہیں مذاق سوجھ رہا ہے؟" وہ غرائی۔ "اوپر مسلح کتنے آدمی ہیں یہ نامعلوم ہے اور ہمارے پاس صرف ایک ایک میگزین ہے۔"

ہے جسے خالی کرنے کے بعد ہمارے پستول لوہے کے بے رقعت ٹکڑے بن کر رہ جائیں گے۔ انہیں یہ بھی اندازہ ہے کہ ہم پیدل چل کر یہاں سے زیادہ دور نہیں نکل سکے ہوں گے اس لیے وہ اپنی جستجو ای علاقے پر مرکوز رکھیں گے۔ اس لیے ہمیں یہاں سے بھاگنے کی فکر کرنی چاہیے۔"

"وہ بھی کرلیں گے لیکن تم مجھ پر چڑھی کیوں آرہی ہو؟ اس اندھیرے اور تنہائی میں کچھ فاصلہ برقرار رکھو۔ میری کھوپڑی سنک گئی تو ہم دونوں ہی قابل اعتراض حالت میں پکڑے جائیں گے۔" اس بار میں واقعی سنجیدہ تھا کیوں کہ دریا کے بدن اور ریشمی بالوں سے پھوٹنے والی تیز مہک مسکار میرے نتھنوں میں گھس کر میرے حواس پر اثرانداز ہو رہی تھی۔

"کاش غزال تمہاری ان آوارہ خیالیوں سے واقف ہو سکے۔" وہ شاید دانت پیستے ہوئے بولی تھی۔ "موت کے سائے میں بھی تمہارے ذہن پر رنگ رلیاں منڈلا رہی ہیں۔"

اس نے دور سرکنا چاہا لیکن میں نے اضطراری طور پر اس کی کمر کے گرد ہاتھ ڈال کر کس لیا۔

اوپر سے سکے بعد دیگرے تین بے آواز فائر ہوئے سناٹے میں کھٹ کھٹ کی آوازیں نمایاں تھیں۔ وہ اپنی دانست میں ہمیں خوف زدہ کرنے کی کوشش کر رہے تھے۔

اس کے بعد وہ ویرانہ رائفل کے پرشور نغمے سے گونج اٹھا۔ شاید بے آواز فائروں کو ناکافی سمجھتے ہوئے دھماکوں کا اظہار ضروری سمجھا گیا تھا۔ تھوڑے تھوڑے وقفے سے مختلف سمتوں میں کئی فائر کیے گئے اور ایک مرتبہ پھر فضا پر سناٹا چھا گیا۔

ہم دونوں کئی منٹ تک خاموش بیٹھے رہے پھر دریا نے جھٹک کر میرا ہاتھ اپنی کمر سے نکال دیا۔ "فوری طور پر یہاں سے نکلو۔ شاید وہ آگے چلے گئے ہیں۔"

ہم دونوں سیدھے کھڑے ہونے کے بجائے جھک کر آگے بڑھنے لگے کیونکہ کچھ فاصلے پر ڈھلان کا سلسلہ ختم ہو کر میدان سے ملتا ہوا نظر آرہا تھا جہاں ہمارے تاریک انسانی ہیولے دور سے بھی دیکھ لیے جانے کا سنگین خطرہ موجود تھا۔

دفعتاً میرے ذہن میں یہ خیال آیا کہ اوپر دشمنوں کی نقل و حرکت کے دوران کسی گاڑی کے انجن وغیرہ کا کوئی شور نہیں سنائی دیا تھا۔ نہ ہی انہوں نے البرٹو کی چھوڑی ہوئی جیپ کو اسٹارٹ کر کے اپنے ساتھ لے جانے کی کوشش کی تھی۔ اس کا مقصد تھا کہ اس کی کمین گاہ کہیں آس پاس ہی تھی لیکن حیرت ناک بات یہ تھی کہ البرٹو ملیسا کے ساتھ سفر کرتے ہوئے ہمیں اس علاقے میں دور دور تک روشنی کی

کوئی رمق یا کسی عمارت کے آثار نظر نہیں آئے تھے جسے
سراغ بنا کر ہم اپنی تلاش کی ابتدا کرتے۔

ویرا اس معاملے میں میری ہم خیال تھی لیکن اس نے
مجھے فوری طور پر واپسی کی اجازت نہیں دی۔ اس کا کہنا تھا کہ
جیپ میں یا اس کے آس پاس دشمن کے کسی آدمی کی
موجودگی کا قوی امکان تھا۔ وہ اپنی جگہ گھات لگائے بیٹھا رہتا
اور جب ہم میدان صاف پا کر جیپ پر قبضہ کرنے کی نیت
سے اوپر پہنچتے تو وہ اچانک ہی ہمیں بے بس کر کے پکڑ لیتا۔

اس دلیل میں خاصا وزن تھا۔ اس وقت ہم لوگ اسلام
آباد کے آخری سرے سے بھی بہت آگے تھے۔ اگر ہم اس
بچے ویرانے سے نکل کر کسی نہ کسی طرح پختہ سڑک تک پہنچ
بھی جاتے تو اس ویران سڑک پر کسی سواری کا ملنا ناممکنات
میں سے ہوتا۔ اسلام آباد سے مری جانے والی سڑک پر دن
میں بھی زیادہ ٹریفک نہیں ہوتا اس لیے صبح کے ان اولین
لمحات میں وہاں لفٹ ملنی ناممکن تھی۔ اس ویرانے سے فرار
کے لیے کوئی نہ کوئی سواری ہماری ضرورت تھی اور البرٹو کے
آدمی ہماری اس ضرورت سے بخوبی آگاہ تھے۔

ایک طویل چکر کاٹ کر ہم اپنے اندازے سے بائیں
طرف ہو لیے۔ اس سمت میں برساتی پانی کے تیز بہاؤ کی کاٹ
سے زمین میں ایک گہرا نالا سا پیدا ہو گیا تھا۔ ہم اسی کے
سہارے چل پڑے۔ میرا خیال تھا کہ اس بار ہم جیپ کے
دوسرے پہلو سے ہو کر، دو ٹیلوں والے اس درّے تک پہنچ
سکتے تھے جہاں ایک تربیت یافتہ بندر نے البرٹو کی جیپ کو اس
علاقے میں داخل ہونے کی اجازت دی تھی۔

مجھے کافی دیر سے سگریٹ کی شدید طلب ستا رہی تھی
لیکن وہاں وہ شوق مہلک ثابت ہو سکتا تھا۔ میں سوچ رہا تھا کہ
ان لوگوں نے گاڑی کے ذریعے اس علاقے میں داخلے کے
راستے پر سخت کنٹرول قائم کیا ہوا تھا لیکن کسی بھی باڑھ وغیرہ
کی غیر موجودگی میں وہاں سے پیدل نکلنے میں کوئی قابل ذکر
دشواری نہیں ہونی چاہیے۔ ہم سڑک کے کنارے کسی
اوٹ میں بیٹھ کر سورج طلوع ہونے کا انتظار کر سکتے تھے
وہاں سے اسلام آباد یا اگلی سمت میں کسی آبادی تک پہنچنے کی
صورت بعد میں نکالی جا سکتی تھی۔

"دیکھو!" چلتے چلتے اچانک ویرا میرا بازو بھینچتے ہوئے
تحکم بھیانک آواز میں بولی اور میں غیر ارادی طور پر اس کے
ساتھ زمین پر بیٹھتا چلا گیا۔

میں نے اس کی بتائی ہوئی سمت میں، نالے کے داہنے
کنارے کی طرف دیکھا تو مجھے وہاں کچھ بھی نظر نہ آیا۔ میں
کئی سیکنڈ تک اندھیرے میں آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر ادھر گھورتا

رہا۔ پھر ویرا کی الجھن آمیز آواز نے مجھے چونکا دیا۔ "میں نے
ابھی ابھی وہاں ایک متحرک ہیولا دیکھا تھا جو میرے بولتے ہی
غائب ہو گیا۔"

مجھے اپنی ریڑھ کی ہڈی میں ہزاروں چیونٹیاں سی رینگتی
ہوئی محسوس ہوئیں۔ اس وقت ہم ہر اعتبار سے بہت بری
پوزیشن میں تھے۔ ہم خشک برساتی نالے کی تہ میں تھے اور
ہمارے دونوں طرف اونچائیاں تھیں جہاں سے دشمن ہمیں
تاک تاک کر نشانے بازی کر سکتا تھا۔

میں نے ویرا کا ہاتھ تھام کر فوراً ہی نالے کے بائیں
کنارے کی طرف دوڑ لگا دی۔

ہم چند ہی قدم گئے ہوں گے کہ اچانک پشت سے کوئی
گلگجا وجود میرے اوپر آ پڑا۔

اس وجود کا جھٹکا میرے ساتھ ہی ویرا نے بھی محسوس
کیا۔ میں نے پوری قوت سے کہنی چلائی اور اسی لمحے مجھے
ادراک ہوا کہ میرا مقابلہ اپنے کسی ہمسر وجود سے نہیں تھا
بلکہ وہ ایک بندر تھا جو نہایت خاموشی کے ساتھ اچھل کر
میرے شانوں پر آ چڑھا تھا اور اپنی استخوانی انگلیاں میرے
دونوں شانوں کی کچھ مخصوص رگوں میں جمانے کی کوشش
کر رہا تھا۔

اس دوران میں، میں نے اپنی پوری شعوری کوشش
سے کوئی آواز نہیں نکالی تھی۔ بندر بھی حیرت ناک طور پر
بالکل خاموش رہ کر اپنی جارحانہ کارروائیوں میں مصروف
تھا۔ میں نے پوری قوت کے ساتھ جھکارے کر اپنے بدن
آگے کی طرف جھکایا اور بندر میرے شانوں پر اپنی گرفت کھو
کر فضا میں اڑتا ہوا میرے سامنے آ گرا۔

"فائر نہ کرنا۔" ویرا کو بندر پر پستول نکالتے ہوئے دیکھ
کر میں نے جلدی سے کہا اور بندر کے پیٹ میں پوری قوت
سے لات رسید کرنے کی کوشش کی لیکن بندر نے پھرتی سے
اپنی جگہ چھوڑ دی اور میں فضا میں لہرا کر رہ گیا۔

وہ درمیانی جسامت کا ایک صحت مند بندر تھا اور وہ
صد فیصد پالتو بلکہ تربیت یافتہ نظر آ رہا تھا۔ وہ ہم دونوں سے ذرا بھی
خوف زدہ نہیں تھا۔ اس نے محفوظ فاصلے سے، سر ہلاتے
ہوئے، ہم دونوں کا جائزہ لیا اور بالکل غیر متوقع طور پر اچانک
چھلانگ مار کر ویرا کے سینے پر آ رہا۔

بندر کے ٹکراتے ہی ویرا ایک ہلکی سی آواز کے ساتھ
پشت کے بل زمین پر گر گئی۔

میں نے لپک کر پیچھے سے بندر کی گردن دبوچ ڈالی۔ اس اچانک
حملے کا رد عمل وحشیانہ ثابت ہوا۔ اس نے اپنے دونوں پنجے

غصیلی آوازیں نکالتے ہوئے پنجوں سے میرے ہاتھوں پر حملہ کردیا اور مجھے فوری طور پر اس کی گردن چھوڑ دینا پڑی۔ گرتے ہوئے بندر کے وجود کو ویرا نے اپنی ٹھوکر سے اڑا دیا۔

اس بار بندر کو اندازہ ہوگیا کہ وہ ہم دونوں سے نہیں جیت سکے گا۔ اس نے زمین پر گرتے ہی ہم دونوں کی طرف دیکھا اور پوری قوت سے اسی سمت دوڑ لگا دی جدھر ہم جا رہے تھے۔

"یہ چوٹ کھا کر اپنے ٹھکانے کی طرف بھاگا ہے۔" میں نے عجلت کے عالم میں کہا۔ "اس کے پیچھے ہو لو۔ شاید ہمیں فرار کا بہتر موقع مل جائے۔" یہ کہتے ہی میں نے بندر کے پیچھے دوڑ لگا دی۔

ذرا سی دیر میں بندر ہماری نگاہوں سے اندھیرے میں اوجھل ہوگیا۔ اندھیرا نہ بھی ہوتا تو ہم اس کی رفتار کا ساتھ نہیں دے سکتے تھے۔ اس کے غائب ہونے سے پہلے ہم نے یہ ضرور دیکھ لیا تھا کہ وہ آگے چل کر خشک برساتی نالے کے ساتھ جانے کے بجائے داہنی طرف ہو لیا تھا۔ ہم بھی خاموشی سے اسی سمت میں بڑھتے رہے۔

پندرہ منٹ کے بعد جب سامنے درختوں کا ایک کنج سیاہ دھبے کی صورت میں نظر آیا تو ہمیں پہلی بار اندازہ ہوا کہ ہم لوگ ایک غیر محسوس ڈھلان پر چڑھ رہے تھے۔ ڈھلان کے دوسری جانب ہونے کی وجہ سے وہ کنج ہماری نظروں سے اوجھل تھا لیکن چڑھائی ختم ہوتے ہی نظر آنے لگا تھا ورنہ ہم اس کنج سے کبھی بھی بہت دور نہیں رہے تھے۔

اس علاقے میں اس وقت تک ہمیں درختوں وغیرہ کی افزائش کے آثار نظر نہیں آئے تھے اس لیے اس دھبے کے بارے میں تجسس کا پیدا ہونا قدرتی امر تھا۔

پھر ہمیں درختوں کے تاریک ہیولوں کے درمیان کسی مختصر سی عمارت کا تاریک تر ہیولا بھی نظر آنے لگا اور میرے دل کی دھڑکنوں کی رفتار یک بیک تیز ہوگئی۔

دو ٹیلوں والے راستے پر ایک تربیت یافتہ بندر کی موجودگی، پھر البرٹو بلیسا کے فرار کے بعد ان اطراف میں متعدد افراد کی پُراسرار نقل و حرکت اور فائرنگ کے بعد ایک اور بندر سے ہمارا مقابلہ اس امر کی غمازی کر رہا تھا کہ وہاں جو لوگ بھی قابض تھے، اس وقت بھی پوری طرح چوکنے اور بیدار تھے۔ دوسری طرف وہاں درختوں میں گھری ہوئی وہی ایک عمارت نظر آ رہی تھی اور آثار بتا رہے تھے کہ وہاں دور دور تک کسی اور مکان یا آبادی کا وجود نہیں پایا جاتا تھا۔

امکان غالب تھا کہ وہ عمارت ان ہی لوگوں کے تصرف میں تھی لیکن وہاں پھیلا ہوا گھور اندھیرا کوئی اور ہی کہانی سنا رہا تھا۔ یہ بات بھی قرین قیاس نہیں لگتی تھی کہ انہوں نے اس علاقے میں کچھ غیر متعلقہ افراد کے گھس آنے کی وجہ سے احتیاطاً اس عمارت کی تمام روشنیاں گل کر دی ہوں۔

ہم نے آنے والے کسی برے وقت کے لیے اپنی توانائیاں محفوظ رکھنے کے لیے بھاگنے کا سلسلہ موقوف کر کے اپنی پیش قدمی کی رفتار سست کر دی۔

ویرا اس عمارت کے قریب جانے کے حق میں نہیں تھی۔ ہمیں ان لوگوں کی نفری اور ہتھیاروں کی نوعیت کے بارے میں کچھ معلوم نہیں تھا۔ اس کا خیال تھا کہ ادھر جانا بھڑوں کے چھتے میں ہاتھ ڈالنے کے مترادف ہو سکتا تھا۔ بہتر صورت یہ ہوتی کہ اول خان کے آجانے کے بعد بھاری نفری کے ساتھ اس علاقے کا محاصرہ کر کے کارروائی کی جاتی اور وہاں موجود ہر ذی روح کو پکڑ لیا جاتا لیکن مجھے اس سے اختلاف تھا۔

اسپیشل ٹاسک فورس کی بات اور تھی۔ وہ سرکاری تنظیم نہ سہی لیکن بظاہر اسے ریاستی اداروں کی بھرپور پناہ حاصل تھی، اس لیے وہ لوگ ہر جگہ بھاری نفری رکھنے میں کوئی دقت محسوس نہیں کرتے تھے اور البرٹو اپنی پوزیشن کا مجرمانہ فائدہ اٹھاتے ہوئے ایس ٹی ایف محب وطن کارندوں کو اپنے مذموم مقاصد کے لیے استعمال کرتا تھا لیکن البرٹو بلیسا بذات خود ایک مجرم تھا۔ دوہرا کردار سخت ترین رازداری کا متقاضی تھا۔ اسی وجہ سے وہ انسانی صلاحیتوں سے استفادہ کرنے کے بجائے غالباً امکان بندروں سے کام لے رہا تھا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ اس کا ساتھ دینے والوں کی تعداد چند افراد پر مشتمل ہوگی۔ اگر ان میں سے دو چار ہماری تلاش میں نکلے ہوئے تھے تو اس عمارت میں کسی بڑے مقابلے کا امکان نہیں رہا تھا۔ اگر ہم ان سے لڑ بھڑ کر انہیں زیر کرنے میں ناکام رہتے تو ہوشیاری کے ساتھ پسپائی کی راہ ضرور اختیار کر سکتے تھے۔ ویرا مجھے قائل کر سکی نہ میں اسے اس کے موقف سے ہٹانے میں کامیاب ہو سکا۔ البتہ وہ ہر حال میں میرا ساتھ دینے پر ضرور آمادہ تھی۔

اس ویرانے میں وہ سرسبز قطعہ زمین رات کے اندھیرے میں عجیب آسیبی سماں باندھ رہا تھا۔ قریب پہنچ کر ہم دونوں اپنی پشت سے پشت ملا کر درختوں کی اوٹ میں ہو گئے تاکہ اپنے چاروں طرف نگاہ رکھ سکیں۔ ہم

ہمیں چھپے کھڑے ہوئے خاصا وقت گزر گیا لیکن کہیں سے آہٹ یا سرسراہٹ تک نہیں سنائی دی۔ تاریکی بھی بھرپور اور مکمل تھی کہ اس میں روشنی کی ایک کرن تک کا نام نہیں تھا۔

مختصر سے رقبے پر بنا ہوا قدیم طرز کا ایک منزلہ مکان تھا جس کی کھڑکیاں ٹھوس لکڑی کی بنی ہوئی تھیں ان میں شیشہ سرے سے استعمال ہی نہیں ہوا تھا۔

"یہاں تو میدان صاف معلوم ہوتا ہے۔" ویرا نے میرے کان کے قریب سرگوشی کی۔ "ایسا تو نہیں کہ ہم کسی غلط جگہ سر مار رہے ہوں۔"

میں اسے اشارہ کر کے ایک طرف بڑھ گیا۔ وہاں سے واپس لوٹنے سے پہلے میں اچھی طرح قرب و جوار کا جائزہ لینا چاہتا تھا۔ درختوں کے درمیان ایک مقام پر ہینڈ پمپ نظر آیا جس کے نیچے زمین میں اچھی خاصی نمی موجود تھی جس کا مطلب تھا کہ وہ کوئی متروکہ مکان نہیں تھا۔

تقریباً پوری عمارت کا طواف کر لینے کے بعد ہم درختوں کی اوٹ سے نکل کر کھلی جگہ میں آئے تو اچانک ہی ایک بھاری آواز نے ہمیں بری طرح چونکا دیا۔ "ہاتھ اوپر اٹھا دو۔ تم لوگ گھیرے میں لے لیے گئے ہو۔"

ویرا نے اس دھمکی کی پروا کیے بغیر قریبی درختوں میں چھلانگ لگا دی۔ میں نے بھی بلا سوچے سمجھے اس کی تقلید کی۔ فوراً ہی فائر ہوا اور گولی میرے سر سے ذرا فاصلے سے گزر گئی۔ پھر دوسرا فائر ہوا۔ اس بار ہم اس کی زد سے باہر تھے۔

وہ فائر بے آواز نہیں تھے اور گولیاں بھی یکے بعد دیگرے چلائی گئی تھیں گویا فائر کرنے والا اکیلا ہی تھا۔ ہم درختوں کے درمیان سے گزر کر عمارت کے عقبی حصے کی طرف بڑھنے لگے لیکن اس بار ہمارے ستارے گردش میں آ گئے تھے۔ اچانک ہی اوپر سے کوئی رسی نما چیز جھپٹتی ہوئی ہمارے اوپر آ گری۔ ہم نے اس سے بچ کر بھاگنا چاہا مگر اسی وقت ہمارے قدموں کے نیچے سے زمین سرکنے لگی پھر ہم دونوں ہی گر گئے۔

پھندوں پر ہاتھ پڑتے ہی مجھے اندازہ ہو گیا کہ ہمارے اوپر جال پھینکا گیا تھا۔ ہم اس میں پھنس چکے تھے اور جال تیزی کے ساتھ کھینچا جا رہا تھا۔ اسی کے ساتھ ایک چوبی کھڑکی پرشور آواز کے ساتھ کھلی اور روشنی کی چادر باہر تک پھیل گئی۔

پھر کہیں سے ایک آدمی کود کر ہمارے سامنے آ گیا۔ یہ اس کی کھلی حماقت تھی۔ ہم بہت آسانی کے ساتھ اسے گولی مار سکتے تھے لیکن اس کے نتیجے میں شاید ہمیں فوراً ہی بھون ڈالا جاتا کیونکہ اسی لمحے اندھیرے میں سے بے آواز فائر ہوئے اور متعدد گولیاں آسمان کی طرف تیرتی چلی گئیں۔

"تم لوگوں نے ذرا بھی چالاکی دکھانے کی کوشش کی تو میں تمہارے بدن چھلنی کر ڈالوں گا۔" اندھیرے میں سے غراتی ہوئی آواز بلند ہوئی۔ اس وقت تک جال رک چکا تھا۔

"ہم ظفر بھائی کے مہمان ہیں۔" میں نے گھبرائی ہوئی آواز میں کہا۔ "ان ہی کی تلاش میں ادھر آئے ہیں۔ وہ ایک غلط فہمی کی وجہ سے ہم سے بچھڑ گئے تھے اور ابھی تک لاپتا ہیں۔"

"بکواس بند کرو!" ہمارے سامنے کھڑا ہوا آدمی اپنی رائفل کی نال اٹھاتے ہوئے غصے کے عالم میں بولا۔ "شرافت سے اپنے ہتھیار نکال کر پھینک دو ورنہ مار مار کر کچومر نکال دیا جائے گا۔" فقرہ ختم کر کے اس نے اپنے حلق سے ایک عجیب سی آواز نکالی اور ایک قریبی درخت سے وہی بندر جو فرار ہوا تھا ہم پر آ کودا۔

ہم جال میں گرے ہوئے تھے اور وہ بندر ہمارے جسموں پر اچھل کود کر رہا تھا۔ ہمارے ہاتھ پیر اس بری طرح جال کے پھندوں میں الجھے ہوئے تھے کہ ہم اپنی مرضی کے مطابق حرکت بھی نہیں دے سکتے تھے۔ بس ادھر ادھر کروٹیں بدل کر خود کو بندر سے بچا سکتے تھے۔

چند منٹ کے بعد جال کی رسی کو اس حد تک ڈھیلا کیا گیا کہ ہم بدقت تمام اپنے قدموں پر کھڑے ہو گئے۔ بندر ایک مرتبہ پھر اندھیرے میں غائب ہو گیا تھا۔

"اسپیشل ٹاسک فورس والے ظفر بھائی کہاں ہیں؟" میں نے ایک مرتبہ پھر ہانک لگائی۔

"چلو!" اندھیرے میں کھڑے ہوئے آدمی نے میری بات ان سنی کر کے کہا۔ "تم نے ذرا سی بھی غلط حرکت کرنے کی کوشش کی تو رسی کو جھٹکا دے کر تمہیں گرا دیا جائے گا اور اس بار ہم سب مل کر ٹھوکروں سے تمہاری تواضع کریں گے۔"

جال کا دوسرا سرا اندھیرے میں غائب تھا۔ ہمارے سامنے کھڑے ہوئے شخص نے اپنی پتلون کی بیلٹ کے ساتھ لگی ہوئی سرچ لائٹ روشن کر دی اور ہمارے سامنے سے ہٹ کر ہمیں ایک طرف چلنے کا حکم دیا۔ روشنی ایسے رخ سے ڈالی جا رہی تھی کہ جال کا منہ بدستور اندھیرے میں تھا۔

وہ ایک عجیب تجربہ تھا۔ قدم قدم پر منہ کے بل نیچے

مرنے کا خطرہ محسوس ہو رہا تھا۔ جال کو صرف اتنی ڈھیل دی جا رہی تھی کہ ہم پورے جال کو گھسیٹتے ہوئے' آہستہ آہستہ آگے بڑھ سکیں۔ غنیمت یہ تھا کہ بندر کی اچھل کود کے بعد ہم پر کوئی اور تشدد نہیں کیا گیا تھا۔

عمارت کے داخلی دروازے کے ذریعے ہمیں کشاں کشاں ایک بڑے کمرے میں پہنچایا گیا جو اپنی وضع کے اعتبار سے کوئی دفتر معلوم ہو رہا تھا اور بڑی میز کے عقب میں رکھی ہوئی' گھومنے والی کرسی پر ظفر براجمان تھا۔ اس کے تیوروں سے برہمی نمایاں تھی۔ اس کے سامنے میز پر ایک کلاشنکوف رکھی ہوئی تھی۔

کمرے میں ایک چوبی اسٹول پر پیٹرومکس لیمپ جل رہا تھا۔ شاید وہ عمارت بجلی کی سہولت سے محروم تھی اور پچھلی کھڑکی سے نظر آنے والی روشنی پیٹرومکس لیمپ ہی کی تھی۔

"خدا کا شکر ہے کہ تمہاری صورت نظر آئی۔" میں نے ظفر پر نگاہ پڑتے ہی تشکر آمیز لہجے میں کہا۔ "تم سے بچھڑ کر ہم تو بے شمار دشواریوں میں گھر گئے ہیں۔"

"شٹ اپ! اب یہ ڈرامے بازی زیادہ دیر نہیں چل سکے گی۔" وہ میز پر مکا مارتے ہوئے دہاڑا۔ "آج میں تم دونوں کو اپنے ہاتھوں سے ذبح کر کے' تمہاری لاشیں کسی ویرانے میں پھنکوا دوں گا۔"

"شاید ویرا کی غیر ذمے داری نے تمہیں ہماری طرف سے بدظن کیا ہے۔" میں نے مصالحانہ لہجہ برقرار رکھتے ہوئے کہا۔ "یہ اس کے لیے تم سے معافی مانگ لے گی۔ دراصل میں نے ذاتی وجوہ کی بنا پر اسے تمہاری تھنگر پرنٹ رپورٹ کے بارے میں کچھ نہیں بتایا تھا۔ یہ میرا اور......"

"میری تھنگر پرنٹ رپورٹ کے بارے میں تم کیا جانتے ہو؟" وہ میری بات کاٹ کر' پھاڑ کھانے والے انداز میں غرایا۔ "اور ان معلومات میں تمہارا کون کون شریک ہے؟"

"اول خان اور شاید تمہارے بڑے۔" میں نے محتاط لہجے میں کہا۔ "لیکن بات آگے بڑھنے سے پہلے میں یہ جاننا پسند کروں گا کہ یہ کیا مقام ہے؟ مجھے یہاں دور دور تک کوئی ایس ٹی ایف والوں کی موجودگی کے آثار نظر نہیں آ رہے۔ یہ ویرانہ تو کسی بازی......"

اس نے دوبارہ میری بات کاٹ دی۔ "اس وقت تمہاری پسند اور مرضی کی کوئی اہمیت نہیں ہے۔ تم میرے قیدی ہو اور تمہیں صرف میرے سوالوں کے جواب دینے ہیں۔" پھر وہ پرجوش انداز میں اپنے سینے پر ہاتھ مارتے ہوئے بولا۔ "میں ایس ٹی ایف ہوں۔ میرے اس دعوے پر کسی کو کوئی اعتراض نہیں ہو سکتا۔ میں اس حیثیت میں تمہاری گردن بھی توڑ سکتا ہوں۔"

"مگر کیوں؟ تم کو ہم سے کیا شکایت ہے؟" میں نے ... سوال کیا۔

"زندہ یا مردہ۔ مجھے ہر قیمت پر پہنچنے کا سلور رنگ... مجھے معلوم ہے کہ ویرا اس کی پناہ گاہ سے ضرور واقف ہو گی۔ میں اس لڑکی کو اس کی بدتمیزی کی سزا دے کر رہوں گا۔"

"وہ غائب ہے۔" ویرا بولی۔ "میں جب سے یہاں آئی ہوں' تمہاری اور تمہارے آدمیوں کی نظروں میں ہوں۔ اس نے تمہارے ساتھ کیا بدتمیزی کی ہے؟"

البرٹو ولیسا نے اچانک ہی دانت پیس کر ایک اجنبی زبان بولنی شروع کر دی اور ویرا کے چہرے پر ہلکی سی تمسخر آمیز مسکراہٹ پھیل گئی۔

"آخرکار تمہارے اعصاب جواب دے ہی گئے!" اس کے خاموش ہونے پر ویرا نے اردو میں' فاتحانہ انداز میں کہا۔ "وہ مجھے نہیں ملی ہے مگر وہ میرے ہی ایما پر یہاں آئی تھی۔ مجھے پہلے ہی شبہ تھا کہ تم ظفر نہیں بلکہ البرٹو ولیسا ہو۔ تمہارے اعتراف کے بعد مجھے پورا اندازہ ہو گیا ہے کہ یہ تمہارا ذاتی کیمپ ہے اور تم کسی سازشی ارادے سے ہمیں یہاں لے کر آئے ہو۔"

میں نے اس "انکشاف" پر شدید حیرت کا مظاہرہ کیا لیکن البرٹو ولیسا اس وقت صرف ویرا کی طرف متوجہ تھا۔ میں نے کن انکھیوں سے جائزہ لیا کہ ہمارے جال کا رکھوالا کمرے کے دروازے سے باہر تھا اور کمرے میں ہم تینوں کے علاوہ کوئی اور شخص موجود نہیں تھا۔ ہمیں وہاں تک لانے والا بھی اس کمرے سے باہر ہی رک گیا تھا۔ حیرت کی بات یہ تھی کہ اتنا کچھ ہو جانے کے باوجود' البرٹو کے ساتھیوں میں سے صرف ایک شخص ہی ہمارے سامنے آیا تھا جو مقامی تھا۔ دوسرے کی آواز سنائی دی تھی۔

"مجھے ابتدا سے ہی خطرہ تھا کہ تم کسی بھی وقت میرے راستے میں دیوار بن سکتی ہو۔" البرٹو ولیسا نفرت آمیز لہجے میں کہہ رہا تھا۔ "میں ایس ٹی ایف کو اتنی آسانی سے نہیں چھوڑوں گا۔ تمہیں ٹھکانے لگانے کے بعد' میں سینے کا ... بھی ڈھونڈ نکالوں گا۔ اس کے بعد میری راہ میں کوئی رکاوٹ باقی نہیں رہے گی۔"

"یہ تمہاری خام خیالی ہے' البرٹو!" میں نے ... گھورتے ہوئے سرد لہجے میں کہا۔ "تم جو ... رہو لیکن ایس ٹی ایف میں واپسی کی بات نہ کرو کہ ہم دونوں...

گئی ہے سوچ سمجھ کر تمہارے ساتھ آئے ہیں۔ جب تم نے
اپنے ڈرائیور کو بھی واپس کیا تو ہم نے تمہارا ارادہ بھانپ لیا
تھا۔ ہم پورے حساب کتاب کے ساتھ یہاں آئے ہیں اور
ایسا ہمارا حساب کتاب غلط نہیں ہو سکتا۔"

وہ استہزائیہ انداز میں زور سے ہنسا اور لنگڑاتا ہوا
کرسی سے اٹھ کھڑا ہوا۔ "کچھ دن پہلے میرے نانہ فنگر
دشمن لے گئے تو میں واقعی پریشان ہو گیا تھا لیکن اب تم
دونوں کے سارے کارڈز میرے سامنے ہیں۔ میری فنگر
پرنٹ رپورٹ اطمینان بخش ہے۔ تم دونوں کے جہنم واصل
ہو جانے کے بعد بیٹنے کا سلیو میرا کچھ نہیں بگاڑ سکے گی۔ اول
تو ان تمہارے سہارے چلتا ہے۔ تمہارے بعد اس کی بھی کمر
ٹوٹ جائے گی۔ وہ اکیلا ہوا تو میرے خلاف کچھ بھی ثابت
نہیں کر سکے گا اور میں تمہارے ابنی منصوبوں کو کھنڈرات
میں بدل ڈالوں گا۔"

"بندروں کی مدد سے؟" ویرا نے اُسے چڑانے والے
انداز میں سوال کیا۔

"ہاں بندروں کی مدد سے!" وہ غصے میں آگیا۔ "بندروں
پر کوئی شبہ بھی نہیں کر سکتا۔ میرے تین بندر کہوٹہ کی وادی
میں دن رات دندناتے پھرتے ہیں اور ان کے جسموں میں
نصب انفراریڈ کیمرے لاسلکی نظام کے تحت حیرت ناک
تصاویر بھیجتے رہتے ہیں۔ بلیو کراس ڈیل کو بچا کر تم لوگوں نے
کوئی بڑا کام نہیں کیا ہے۔ جس دن اس ایٹمی کھیپ کا آخری
نتیجہ کہوٹہ پہنچے گا، وہی بندر بربادی کا سامان اس ممنوعہ وادی
میں لے جائیں گے اور پھر تم لوگوں کا اسلامی بم کا سنہرا خواب
ہمیشہ کے لیے بکھر جائے گا۔"

کسی بھی عام آدمی کی طرح، اپنے کارناموں اور بڑائی کا
اظہار کرنا، البرٹو ویلیسا کے خون میں شامل تھا۔ وہ ویرا کے
اُکسانے پر، اپنے عزائم پر روشنی ڈال رہا تھا اس لیے میں
نے ان دونوں کی گفتگو میں دخل دینا مناسب نہ سمجھا اور کسی
احمق کی طرح منہ کھولے 'جال' میں کھڑا رہا۔

"پھر وہ خبریں درست ہی معلوم ہوتی ہیں کہ کرنل جیسی
ہستی، امریکا کے نسل پرست یہودیوں کے ہاتھوں بک
گیا ہے۔" ویرا نے اس پر اگلا کاری وار کرتے ہوئے کہا۔

وہ ایک دم چونک پڑا۔ "کہاں کی خبریں؟ سارے
معاملات نہایت رازداری سے طے ہوئے تھے۔ تم بلاوجہ
سنی سنائی اڑا رہی ہو۔ گنے چنے لوگوں کے علاوہ کسی کو اس
معاملے کی بھنک بھی نہیں ہے۔"

"خبریں نہ ہوتیں تو ہمیں، تمہارے فنگر پرنٹس چیک
کرانے کی ضرورت پیش نہ آتی۔"

"وہ صرف اور صرف تمہارے ذہن کا فتور معلوم ہوتا
ہے کیونکہ بوگوٹا میں تم مجھے اور ظفر کو یکجا دیکھ چکی تھیں۔
اب میں تمہارے شیطانی ذہن کو ہمیشہ کے لیے گہری نیند سلا
دوں گا۔ تمہاری دردناک موت کے بعد کوئی بھی ان تمام
کڑیوں کو یکجا کر کے، میری ذات پر شبہ نہیں کر سکے گا۔ شاید
تمہارے فرشتوں کو بھی علم نہیں ہوگا کہ اس ڈیل کے بعد ہم
دنیا بھر کے کھیلوں سے آزاد ہو چکے ہیں۔"

"زیوڈ اسٹارز اور جی یہودیوں کا ٹولہ ہے۔ وہ دنیا بھر
میں کسی کو بھی خرید لینے کی بھرپور استطاعت رکھتے ہیں۔"
ویرا نے سکون سے ٹکڑا لگایا۔

ڈیوڈ اسٹارز کے نام پر البرٹو ویلیسا کا منہ کھلا اور پھر بند
ہو گیا۔ ویرا کے خاموش ہونے پر وہ سرد لہجے میں بولا۔ "تم
بہت کچھ جان چکی ہو تو میں تمہیں یہ بھی بتا دوں کہ ہمیں خطیر
معاوضہ ہی نہیں ملا بلکہ اسرائیل سے باہر بھیجی جانے والی
ہیروئن کی ایجنسی بھی مل گئی ہے اور یہ عمر بھر کا نفع سودا
ہے۔"

"ہیروئن؟" اب ویرا کے چونکنے کی باری تھی۔ "یہ
واقعی میرے علم میں نہیں تھا لیکن تم اپنا یہ سب کچا چٹھا مجھے
کیوں سنا رہے ہو؟"

"کیونکہ تم مرنے والی ہو۔ تمہیں یہ باتیں بتاتے ہوئے
میری انا کو تسکین مل رہی ہے۔ پاکستان کی سرزمین پر میرے
ان کارناموں کو سراہنے والا کوئی نہیں ہے۔ تل ابیب کے
مضافات میں سرکاری طور پر ہیروئن بنانے کی اس فیکٹری کے
بارے میں، میں نے ہی کرنل جیسی جونز کو بتایا تھا۔ اسرائیلی
اس فیکٹری کو اپنی ایٹمی سرگرمیوں سے بھی زیادہ رازداری
سے چلا رہے ہیں اور ان کی تیار کی ہوئی بہترین کوالٹی کی
ہیروئن تیار شدہ ادویات کے ساتھ بڑی باقاعدگی سے برآمد کی
جاتی ہے۔ ہیروئن سے حاصل ہونے والے خطیر زرِ مبادلہ
سے اسرائیل کی معیشت دن بدن طاقتور ہوتی جا رہی ہے
کیونکہ اس کا ایک پیسہ بھی کہیں خورد برد نہیں ہوتا۔"

"تم اعتراف کیے جاؤ لیکن ہمیں مارنا تمہارے لیے
آسان نہیں ہوگا۔" میں نے موقعے کی نزاکت بھانپتے ہوئے
گفتگو میں مخل انداز ہونا ضروری سمجھا۔

"مجھے کون روک سکے گا؟" وہ شیخی کے ساتھ بولا۔ "میرا
ایک برسٹ تم دونوں کو فنا کر دے گا۔"

"جو کچھ ہم جانتے ہیں، وہ آذل خان کے علم میں بھی
ہے۔" میں نے سرد لہجے میں کہا۔ "ہمارے غائب ہوتے ہی وہ

تم کو اپنے پنجوں میں لے لے گا اور تمہیں کہیں امان نہیں مل سکے گی۔"

"وہ میرا بال بھی بیکا نہیں کر سکے گا۔" البرٹو ویلیسا کو غصہ آگیا۔ "میں نے بڑے صبر اور تحمل کے ساتھ ایس ٹی ایف میں اپنی جڑیں بنائی ہیں۔ کوئی بھی اس کے بیان پر دھیان نہیں دے گا۔"

"لیکن تمہارے دونوں ہاتھوں کی جلد پر پلاسٹک سرجری کے نشانات دریافت ہونے کے بعد صورتِ حال یکسر بدل جائے گی۔ تم طاعون زدہ چوہے کی طرح نالیوں میں گھستے پھرو گے اور تمہیں کہیں امان نہیں مل سکے گی۔" میں نے پُرسکون لہجے میں کہا۔

اس بار البرٹو ویلیسا نہ صرف چونکا بلکہ اس کے چہرے کا رنگ بھی اُڑ گیا۔ وہ ایک گہرا سانس لیتے ہوئے بولا۔ "تم لوگ واقعی بہت دور تک جا چکے ہو۔ جو تباہی آئی ہے وہ ہر حالت میں آکر رہے گی لیکن میں تم دونوں کو زندہ چھوڑنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا۔"

وہ میز پر پڑی ہوئی کلاشنکوف اٹھانے کے لیے جھکا۔ کلاشنکوف میں میگزین چڑھا ہوا تھا۔ اس کی انگلی کی ایک ہی جنبش ہمیں خون میں نہلا سکتی تھی۔ ہمارے پاس بالکل وقت نہیں تھا۔

جس وقت البرٹو ویلیسا پورے انہماک کے ساتھ ویرا سے گفتگو کرنے میں مصروف تھا تو میں نے جال کی ڈھیل کا فائدہ اٹھاتے ہوئے اپنے جسم کو ہلا جلا کر قدرے بہتر پوزیشن بنالی تھی۔ میں نے البرٹو ویلیسا کی چند ثانیوں کی غفلت سے فائدہ اٹھاتے ہوئے پھرتی کے ساتھ اپنی جیب سے بم گن نکال لی۔

میں نے بم گن بلند کی ہی تھی کہ البرٹو ویلیسا نے اس کی جھلک دیکھ لی اور ایک تیز غصیلی چیخ کے ساتھ میز کے پیچھے گر گیا۔ میں نے اسی لمحے بم گن چلا کر بیڈ کے لیمپ کا خاتمہ کر دیا اور کمرے میں گھور اندھیرا چھا گیا۔ اسی کے ساتھ ویرا نے کھلے ہوئے دروازے کی طرف فائر جھونک مارا۔ شاید وہ بھی موقعے کی نزاکت کو بھانپتے ہوئے اپنا پستول نکال چکی تھی۔

پھر دو واقعات بیک وقت ہوئے۔ البرٹو ویلیسا نے اندھیرے کمرے میں پوزیشن بنا کر ہمارے اوپر کلاشنکوف کا برسٹ مارا۔ باہر والوں نے جال کو شدید جھٹکا دیا اور ہم دونوں چیختے ہوئے فرش پر ڈھیر ہو گئے۔ جال کو تیزی کے ساتھ کھینچا

جا رہا تھا۔

کمرے میں سخت افراتفری پھیل گئی۔ البرٹو کو گمان ہوا ... شاید ہم اس کے برسٹ سے زخمی ہو کر چیخے اور گرے تھے ... ویرا نے نہ جانے کس طرح آگے اٹھتے ہوئے دیکھ لیا۔ ایک ... فائر ہوا اور وہ کمرا البرٹو کی بے ساختہ چیخ سے لرز اٹھا۔ اس ... کے ساتھ کمرے میں متعدد وزنی چیزیں گرنے کی آوازیں بلند ... ہو گئیں۔

میں نے گھسٹتے ہوئے جال کے اگلے حصے کو کاٹنے کے ... لیے بم گن کا اندھا دھند استعمال شروع کر دیا۔ جیرت انگیز ... سرعت کے ساتھ ہمارے جسموں پر پھندوں کا کھنچاؤ کم ... پڑنے لگا۔

"دیکھو! یہ حرامی نکلنے نہ پائیں، میرا دایاں بازو زخمی ہو ... گیا ہے۔" کمرے میں البرٹو ویلیسا حلق کے بل چیخ رہا تھا۔ باہر ... کے کسی آدمی نے بوکھلا کر بے مقصد فائرنگ شروع کر دی۔

صرف چند ثانیوں میں وہ تمام واقعات اس تیزی کے ... ساتھ رونما ہوئے کہ ان میں تقدیم اور تاخیر کا امتیاز کرنا ... ناممکن تھا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے سب کچھ ایک ساتھ ... رہا ہو۔

تاریک کمرے میں البرٹو ویلیسا زخمی حالت میں ... فرنیچر کی آڑ میں چھپا ہوا تھا۔ باہر اس کے مسلح ساتھی ... تھے۔ ہمیں کٹتے بلکہ جلتے ہوئے جال میں گھسیٹا جا رہا تھا۔ ... سے قبل کہ ہم دونوں چند فٹ فرش پر گھسٹتے ہوئے دروازے ... سے باہر نکل جاتے، بم گن کی دھار نے ہمارے آگے ... ہوئے نائیلون کے جال کو اس حد تک کاٹ دیا کہ ہم مزاحمت ... کرنے کے قابل ہو گئے۔ ایک طرف میں نے چوکھٹ میں ... اڑا دیے۔ دوسری طرف ویرا نے ریوالور کا سہارا لے کر ... رکاوٹ پیدا کر دی اور اسی کے ساتھ میں نے جال کے ... سے پھندے کاٹ کر اسے دو حصوں میں تقسیم کر دیا۔ جال ... بیشتر حصہ تیزی کے ساتھ آگے سرکتا چلا گیا جب کہ اس کا ... حصہ ہمارے جسموں سے الجھا رہ گیا۔

ہم دونوں نے بہت پھرتی کے ساتھ خود کو کٹے ہوئے جال ... سے آزاد کرایا اور میں نے بم گن بائیں ہاتھ میں منتقل ... کی، اپنی جیب سے پستول بھی نکال لیا۔

وہ فیصلے کی بہت نازک گھڑی تھی۔ البرٹو ویلیسا کے پاس ...

کلاشنکوف موجود تھی لیکن اس نے اپنا دایاں بازو زخمی ہونے ... کا اعلان کر کے، بالواسطہ طور پر یہ اعتراف کر لیا تھا کہ ... فائرنگ کرنے کے قابل نہیں رہا تھا۔ ہم اس کی طرف پیش ... قدمی کر کے اسے بہ آسانی جہنم واصل کر سکتے تھے لیکن خطرہ ...

کہیں ایسا نہ ہو کہ اسی اثنا میں البرٹو کے ساتھی دروازے پر قابض ہو کر ہمارے فرار کا واحد راستہ بھی مسدود نہ کر دیں اور ہم اپنے اصل حریف کو ختم کرنے کے بعد خود بھی بے موت مارے جائیں۔

البرٹو ملیسا کے کتنے مسلح ساتھی موجود تھے؟ اس بارے میں ہمیں کچھ علم نہیں تھا۔ ان میں کم از کم ایک شخص مشین گن سے فائرنگ کیے جا رہا تھا اور فضا میں تیزی کے ساتھ جلتے ہوئے بارود کی تیز بو بھرتی جا رہی تھی۔ میں نے فوراً ہی اندازہ لگا لیا کہ ان مخدوش حالات میں البرٹو ملیسا کی ہلاکت سے زیادہ اہمیت ہماری سلامتی کی تھی۔ ہم اس کے ناپاک عزائم سے واقف ہو چکے تھے اور وہ خود بھی اسپیشل ٹاسک فورس میں واپسی کے امکانات سے مایوس ہو چکا تھا۔ دونوں ہی اگر زندہ رہتے تو بعد میں بھی ایک دوسرے سے نمٹ سکتے تھے۔

ہم دونوں نے اسی کمرے کے دروازے کے دونوں جانب دیوار کی اوٹ میں پوزیشن لے لی۔

"فائر کرتے ہوئے باہر نکلنے کی کوشش کرو!" میں نے سرگوشیانہ آواز میں دیا سے کہا پھر ہم دونوں نے کھلے ہوئے دروازے سے ہاتھ باہر نکال کر فائر کر دیے۔

باہر سے کھٹ پٹ کی پُرشور آوازیں آئیں لیکن ہماری چلائی ہوئی گولیاں بار آور ثابت نہیں ہو سکیں۔ گھور اندھیرے میں کسی کا نشانہ لینا آسان نہیں رہا تھا۔

چال کٹنے کے بعد باہر والوں کو ہماری آزادی کا احساس ہو چکا تھا اس لیے وہ روشنی کے استعمال سے گریز کر رہے تھے۔ شاید عقبی کمرے میں جلتا ہوا چھوٹا سا لیمپ بھی بجھا دیا گیا تھا کیونکہ عمارت میں گھپ اندھیرا چھایا ہوا تھا۔ میں نے دیوار کی اوٹ سے اپنا سر آگے نکال کر بیرونی حصے کا جائزہ لینا چاہا لیکن اسی لمحے کوئی بھاری وجود پوری قوت کے ساتھ میری ٹانگوں سے آ ٹکرایا۔

وہ جھونک اس قدر شدید تھی کہ میں دیوار کا کنارا نہ تھام لیتا تو بری طرح پٹخنی کھا کر فرش پر ڈھیر ہو جاتا۔ اپنے حملے میں ابتدائی ناکامی پر وہ تربیت یافتہ شہ زور ابھی بددل نہیں ہوا بلکہ کسی جونک کی طرح میری پنڈلیوں سے لپٹ کر میرے پاؤں اکھاڑنے کی سر توڑ کوششیں کرنے لگا۔

اس ناگہانی آفت پر میں چند لمحوں کے لیے بوکھلا کر رہ گیا پھر میں نے محض اندازے سے پسٹول کی نال نیچے جھکا کر فائر کر دیا۔ بندر نے ایک کربیہ چیخ مار کر میری پنڈلیاں آزاد کر دیں اور فرش پر تڑپنے لگا۔

میں نے پلٹ کر جھلاہٹ کے عالم میں ایک فائر اس میز کی طرف بھی جھونک مارا جس کے پیچھے البرٹو بلیسا نے پناہ لی ہوئی تھی اور فضا میں اس کی ایک بلی سی چیخ گونج کر رہ گئی۔ اس کی آواز سے صاف ظاہر تھا کہ میری چلائی ہوئی گولی نے اسے کوئی نقصان نہیں پہنچایا تھا' بس وہ اپنے اضطراری ردِعمل پر قابو رکھنے میں ناکام رہا تھا۔

باہر والا مختصر وقفوں کے ساتھ فائرنگ کرکے اپنا میگزین برباد کیے جا رہا تھا لیکن میں نے یہ بات نوٹ کی تھی کہ ہماری طرف سے کئی راست فائر ہونے کے باوجود اس نے دروازے کی طرف گولی نہیں چلائی تھی۔ ان لوگوں کو معلوم تھا کہ البرٹو بلیسا ہمارے ساتھ پھنسا ہوا تھا اور وہ ذہنی طور پر اس امکان سے خوف زدہ معلوم ہو رہے تھے کہ کہیں ان کی چلائی ہوئی گولی' ان ہی کے سربراہ کا مقدر نہ بن جائے۔

میں نے ہاتھ سے ورا کو اشارہ کیا اور پھرتی کے ساتھ سینے کے بل فرش پر لیٹ گیا۔ اس وقت تک کمرے میں تڑپتا ہوا بندر دم توڑ چکا تھا مگر میرے ذہن پر یہ خوف ضرور سوار تھا کہ وہاں کوئی دوسرا بندر موجود ہوا تو وہ براہِ راست میری کھوپڑی پر ہی چڑھتا چلا آئے گا۔

ہم دونوں گھٹنوں اور کہنیوں کے بل' فرش پر گھسٹتے ہوئے تیزی سے آگے بڑھے اور اندھیرے سے فائدہ اٹھاتے ہوئے نکاسی کے دروازے کی طرف بڑھ گئے۔

"خبردار جو کوئی حرکت کی۔" اندھیرے میں سے کوئی چلایا۔ "تم لوگ ہماری زد میں ہو۔"

میرے بدن میں خوف اور وحشت کی ایک لہر سرایت کر گئی۔ پھر تاریکی میں ایک انسانی ہیولا' پنجوں کے بل دوڑتا ہوا' کمرے کی طرف لپکا اور دیوار کے ساتھ چپک کر اندھیرے میں مدغم ہو گیا۔

وہ ایک بہترین موقع تھا۔ میں نہایت آسانی کے ساتھ اس کے سینے میں پگھلا ہوا سیسہ اتار سکتا تھا لیکن میں نے اسے اس کے حال پر چھوڑنے کا فیصلہ کر لیا۔

فائر کرکے میں اسے تو مار لیتا لیکن اس عمل کے نتیجے میں اس کے ساتھی یا ساتھیوں کو ہماری پوزیشن کا اندازہ ہو جاتا سو وہ ایک بار یہ سمجھ لیتے کہ ان کا باس ہمارے ساتھ نہیں تھا تو وہ ہم پر جہنم کا دہانہ کھول سکتے تھے جب کہ ہم دونوں

کے پسٹولوں میں گنی چنی گولیاں باقی رہ گئی تھیں جو کسی
اندھا دھند مقابلے میں ہمارا مؤثر دفاع کرنے کے لیے نا
ثابت ہوتیں اور ہم پکڑے یا مار لیے جاتے۔

بنیادی مسئلہ وہی ایک تھا کہ ہم اس وقت نا
کے ساتھ' دشمن کے تیار کیے ہوئے چوہے دان
ہوئے تھے اور دشمن کے ٹھانے سے کہیں زیادہ اہمیت
آزادی کی تھی۔

وہاں اندر اور باہر' یکساں اندھیرا چھایا ہوا
نکاسی کے کھلے ہوئے دروازے سے آسمان نظر آنے لگا
میں اسی طرح رینگتا ہوا سیڑھیاں اتر رہا تھا کہ ورا کھلی
سامنے دیکھ کر خود پر قابو نہ رکھ سکی۔ اس نے اپنے
اٹھ کر باہر بھاگنا چاہا لیکن بدقسمتی سے دیکھ لی گئی۔

گرشور دھماکے سے ایک فائر ہوا اور گولی میرے
گزر گئی۔ ورا خوش قسمتی سے صاف بچ گئی تھی۔

ورا میں جنگ و جدل کی چالوں کو سمجھنے کا
میلان تھا۔ وہ کود کر باہر نکل گئی لیکن اس نے اندازہ لگا
کہ فائر کرنے والا اس کے تعاقب میں ضرور آئے گا۔
نے باہر قدم جماتے ہی' دیوار کی آڑ لے کر اندر ایک
دیا۔ کسی کے اچھل کر گرنے کی آواز آئی اور میں
بحفاظت باہر پہنچ گیا۔

اب وہاں رکنا ہمارے لیے خطرناک ہو سکتا تھا
دونوں نے پوری قوت سے درختوں کے جھنڈ کی طرف
دی اور اپنے راستے میں آنے والی ہر رکاوٹ کو
ہوئے' سیدھے نکلتے چلے گئے۔ البرٹو بلیسا کا کوئی
بروقت ہمارے پیچھے آنے کی ہمت نہیں کر سکا تھا۔

ہم درختوں میں رکنے یا چھپنے کے بجائے' ان کے
میدان میں نکلتے چلے گئے۔ اس وقت ان لوگوں سے جلد
جلد اور زیادہ سے زیادہ دور نکل جانے میں ہی ہماری
تھی۔

البرٹو بلیسا کے آدمی کی چلائی ہوئی سرچ لائٹ
روشنی میں' میں نے زمین پر گاڑیوں کے ٹائروں کے
نشانات ضرور دیکھے تھے لیکن یہ بات حیران کن تھی کہ
اس عمارت کے قرب و جوار میں کوئی گاڑی نظر نہیں
تھی۔ وہ لوگ آبادی بلکہ پختہ سڑک سے بھی بہت دور
اجاڑ ویرانے میں رہ رہے تھے۔ یہ بات خاصی ناقابلِ
کہ وہ اپنی روزمرہ ضروریات کا سامان کس طرح لاتے
گے؟ اس سوال کے دو ہی جوابات ہو سکتے تھے یا تو ان
لیے شہر سے کوئی اور رسد پہنچاتا تھا یا پھر انہوں نے

نظر؛ اپنی گاڑی کسی بند گیراج میں چھپائی ہوئی تھی۔

میرے لیے وہ مسئلہ بہت اہم تھا۔ اگر ہم پیدل ہی فرار ہونے کی کوشش میں لگے رہتے اور وہ لوگ گاڑی لے کر تلاش میں نکل کھڑے ہوتے تو ہماری تمام کوششوں پر پانی پھر جاتا کیونکہ اس مقام سے سڑک تک کا فاصلہ کافی تھا اور قرائن بتا رہے تھے کہ ہم صبح کا اجالا پھیلنے سے پہلے سڑک تک پہنچنے میں کامیاب نہیں ہو سکیں گے۔ واسطہ پڑنے کی صورت میں ہماری دشواریاں ناقابل تصور حد تک بڑھ سکتی تھیں۔ پستولوں میں باقی رہ جانے والی چند گولیاں ان سے کسی دوسرے تصادم کے لیے ناکافی تھیں۔

میں نے ویرا کو اپنی تشویش سے آگاہ کیا تو وہ مجھ سے اتفاق کرتے ہوئے بولی "وہ لوگ گاڑی پر ہی نکلیں گے۔ البرٹو … پر ہمیں دوبارہ پکڑنے کی کوشش کرے گا۔ اس … بنگلے میں گاڑی ہو یا نہ ہو، وہ لوگ ایس ٹی ایف کی … استعمال کریں گے۔"

البرٹو اسپیشل ٹاسک فورس کی اوونا جیپ میں ہمیں … لایا تھا۔ جیپ اسی مقام پر موجود تھی جہاں ہمارے … کا آغاز ہوا تھا لیکن اس کی چابی البرٹو بلیسا کی تحویل …

ہم دونوں نے اپنی یادداشت کے سہارے اپنا رخ اسی … برساتی نالے کی طرف کر لیا، جس کے ذریعے ہم جیپ تک رسائی حاصل کر سکتے تھے۔

اندھیرے میں کسی بڑی کامیابی کی امید تو نہیں تھی لیکن … جیپ کے تاروں کو جوڑ کر اسے اسٹارٹ کرنے کی کوشش کی جا سکتی تھی۔ ایک بار انجن چل پڑتا تو اسٹیئرنگ لاک کو جھٹکوں کی مدد سے توڑا جا سکتا تھا۔ اگر ہم کو کوئی … نہ ہوتی اور البرٹو بلیسا کے آدمیوں کی آمد کا خطرہ … تو ہم جیپ کے انجن کو ناکارہ کر کے ان لوگوں کو بھی … نکلنے پر مجبور کر سکتے تھے۔ برابری سے ہونے والی اس … مقابلے میں وہ قیامت تک بھی ہمیں نہیں پکڑ سکتے تھے۔

جیپ کی طرف واپس جانے میں دوسرا بڑا فائدہ یہ تھا کہ … راستہ بھٹکنے کے خطرے سے محفوظ رہ سکتے تھے اور ٹائروں کے نشانات کے سہارے ٹوٹیلوں والے وڈے سے گزر کر سڑک تک پہنچ سکتے تھے۔

یہ ہماری خوش قسمتی تھی کہ ہم نے واپسی کے لیے صحیح … کا انتخاب کیا تھا کیونکہ تھوڑی ہی دیر بعد ہمیں برساتی … نظر آ گیا۔ اس بار ہم اس میں اترنے کے بجائے کنارے … دوڑتے رہے۔

آخر کار ہم ہانپتے کانپتے جیپ تک پہنچ ہی گئے۔ اس کی اگنیشن کی ضرورت غائب تھی لیکن دروازے غیر مقفل تھے۔ میں نے بانٹ اٹھا کر دیکھ بھال شروع کر دی۔ ویرا اسٹیئرنگ کالم کے نیچے "سوئچ" سے منسلک تاروں کا جائزہ لینے میں مصروف ہو گئی۔ اندھیرے کی وجہ سے ویرا کو خاصی دقت ہو رہی تھی۔ اچانک ہی مجھے اپنا سگریٹ لائٹر یاد آیا اور ویرا کو اپنا کام کرنے کے لیے روشنی میسر آ گئی۔

جیپ کی کیبن لائٹ کا رابطہ بھی غالباً اگنیشن سوئچ سے ہی تھا کہ وہ روشن نہیں ہو سکی۔ پھر جب ویرا نے کئی منٹ کے بعد دو نا موزوں تاروں کو جوڑا تو ڈیش بورڈ پر اگنیشن کی روشنیاں جل اٹھیں۔ اس کے ساتھ کیبن لائٹ بھی آن ہو گئی۔ ویرا اپنی اس کارکردگی پر خوشی سے اچھل پڑی۔

میری دوسری کوشش میں اسٹیئرنگ کا قفل ٹوٹ گیا۔ سیلف اور بیٹری کے تار کو اسکرو ڈرائیور کی مدد سے عارضی طور پر شارٹ کر کے انجن اسٹارٹ کرنا کوئی بڑا مسئلہ نہیں تھا۔ کسی وجہ سے اس میں دشواری ہوتی تو تھوڑی سی محنت کے بعد نیچی زمین پر جیپ کو دھکا دے کر اسٹارٹ کیا جا سکتا تھا۔

جیپ کا انجن بیدار ہونے کے ساتھ ہی فضا میں رائفل کا ایک پر ہول فائر گونج اٹھا۔ شاید البرٹو بلیسا کے ساتھی ہمارے سروں پر آ پہنچے تھے۔ میں نے پھرتی کے ساتھ ڈرائیونگ سیٹ سنبھالی۔ ویرا میرے برابر میں بیٹھ گئی اور میں نے جیپ کو تیزی سے واپس گھما لیا۔

دوسرا فائر ہوا تو شعلے کی وجہ سے ہمیں آنے والوں کی سمت کا بھی اندازہ ہو گیا۔ اس طرف سے سرمئی آسمان کے پس منظر میں تین ناویک ہیولے بہت تیزی سے آگے بڑھے چلے آ رہے تھے۔

"کیوں نہ انہیں روند ڈالنے کی ایک کوشش کر ہی لی جائے؟" میں نے تلخی کے ساتھ کہا "جیپ ہاتھ لگنے کے بعد ہمیں ان پر برتری حاصل ہو چکی ہے۔"

"سیدھے نکل چلو!" ویرا سخت لہجے میں بولی "ان کے پاس رائفل بھی ہے۔ کوئی گولی ریڈی ایٹر یا انجن کے کسی حساس حصے پر پڑ گئی تو ہم پھر پیدل ہو کر رہ جائیں گے۔ میں بھاگ بھاگ کر نڈھال ہو چکی ہوں۔ مجھ سے ایک منٹ بھی نہیں دوڑا جائے گا۔"

"چلو!" میں نے بے پروائی سے کہا "سواری مل جانے کے بعد تمہاری نزاکتیں بھی سر ابھار رہی ہیں۔"

آنے والے مایوسی اور جھلاہٹ کے عالم میں اپنا اسلحہ

برباد کیے جا رہے تھے لیکن ہمیں اُن سے کوئی خطرہ باقی نہیں رہا تھا۔ میرا خیال تھا کہ اس عمارت میں البرٹو بلیسا کے علاوہ بس وہی تین نفوس موجود تھے جو اپنی ناکامی کے بعد ہتھیار اٹھا کر ادھر دوڑے چلے آئے تھے۔

ان لوگوں کے تربیت یافتہ بندروں کا معاملہ غیر یقینی تھا۔ ان میں سے ایک میرے ہاتھوں مارا گیا تھا۔ دوسرے سے دو ٹیلوں والی گزرگاہ پر ملاقات ہونے کا امکان تھا۔

"بندر کتنا بھی تربیت یافتہ ہو، حیوان ہی ہوتا ہے۔" ویرا نے پُرتشویش انداز میں کہا۔ "مجھے یقین ہے کہ اس مقام کی نگرانی کے لیے بندر کے ساتھ کوئی نہ کوئی آدمی بھی موجود ہوگا۔"

"آدمی ہوتا تو ضرور دکھائی دیتا۔ ابھی چند منٹ میں پوری صورت حال واضح ہو جائے گی۔"

"صورتِ حال واضح ہونے کے بعد ہم کچھ بھی نہیں کر سکیں گے۔ وہاں جو کوئی بھی ہے بلند ٹیلے پر بیٹھا ہوا ہے۔ ان لوگوں کی تعداد ضرور کم ہے لیکن یہ بہت منظم ہیں۔ اس راستے کی نگرانی کرنے والے کے پاس رائفل سے کم کوئی ہتھیار نہیں ہوگا۔ وہ اوپر ہی سے ہمیں نشانے پر لے گا۔"

"البرٹو بلیسا والے جیٹ ہیلی کاپٹر سے تنگ ہوں گے تو آزمائیں گے۔" میں نے لمحہ بھر کے سکوت کے بعد کہا۔ "اس کے بعد جو ہوگا، وہ دیکھا جائے گا۔ دشمنوں کے نرغے میں ہمیں ہر بات اپنی سہولت کے مطابق نہیں مل سکتی۔ ہمیں مرنے یا مارنے کے جذبے کے ساتھ اس آخری رکاوٹ کو عبور کرنا ہوگا۔"

"ہم راستہ کاٹ کر ان ٹیلوں سے بچ بھی سکتے ہیں۔ ہم راستہ بھٹک بھی گئے تو تھوڑی دیر میں تلاش کر لیں گے۔ جیپ ہاتھ آ جانے کے بعد ہم بہت بہتر پوزیشن میں آ گئے ہیں۔"

ویرا کی وہ تجویز معقول اور قابلِ عمل تھی۔ تاریکی کا اضافہ غیر محسوس طریقے سے ٹوٹنا شروع ہو گیا تھا۔ اندھیرے میں اتنی کمی ضرور آ گئی تھی کہ روشنی کے بغیر بھی کچھ فاصلے تک بینائی کام کرنے لگی تھی۔

ہم البرٹو بلیسا کے پاگل کتوں کو بہت دور چھوڑ آئے تھے لیکن میرا ذہن بار بار ان ہی لوگوں کی طرف بھٹک رہا تھا۔ اسمگلنگ نیٹ ورک فوری کی بات اور تھی۔ اس محبِ وطن فورس کا پورا ماتحت عملہ اپنے افسروں کے احکام کی تعمیل کرنے کا پابند تھا۔ وہ لوگ جتنے واضح طور پر تصویر کے اسی رخ پر دھیان دیتے تھے جو ان کا افسر اجاگر کرتا تھا۔ البرٹو بلیسا

وہاں ظفر کے روپ میں برا جمان تھا۔ اس نے اسلام آ[باد]
راولپنڈی میں "ایس ٹی ایف" کے عملے کو اس قدر بے[...]
سے ہمارے خلاف استعمال کیا کہ ان میں سے متعدد [...]
ہمارے ہاتھوں بری طرح زخمی ہوئے اور کم از کم ایک [...]
ویرا کے ہاتھوں مارا بھی گیا لیکن اس پورے عمل میں [...]
لوگوں کی بدنیتی کا کوئی دخل نہیں تھا۔ وہ پورے خلوص [...]
ساتھ یہ سمجھتے رہے کہ وہ اپنے افسرِ مجاز کی ہدایت پر [...]
دشمن عناصر کی سرکوبی کا مقدس فریضہ سرانجام دے [رہے]
ہیں۔ اس لیے ان میں سے کسی پر کسی بھی قسم کی الزام [...]
نہیں کی جا سکتی تھی لیکن البرٹو بلیسا کے خفیہ کیمپ [...]
مقامیوں کی موجودگی حیران کن تھی۔ البرٹو نے اپنے آ[...]
کی موجودگی کی پروا کیے بغیر پاکستان کے اکثر [...]
مفادات کے خلاف زہر اگلا تھا جس کا مقصد تھا کہ ا[...]
مذموم مقاصد اپنے آدمیوں سے پوشیدہ نہیں تھے۔ و[ہ]
بے ضمیر اور مفاد پرست لوگ تھے جو محض چند ٹکوں کی [...]
اس کے دست و بازو بنے ہوئے تھے؟

لیکن پھر مجھے ملا سرکار کے سیکڑوں اندھے پیر[وکار یاد]
آئے جو اس کی باغیانہ تعلیمات کے پرستار تھے۔ غلام [...]
جیسا معزز اور نیک نام سیاستدان یاد آیا جو اپنے مفاد [کے]
حصول کے لیے ملک دشمن قوتوں کا آلۂ کار بنا ہوا تھا [...]
ساتھ کے سارے ان کے مقاصد کی آبیاری کر رہا تھ[ا ...]
بااثر سردار ارباب آیا جس کا بیٹا ہیروئن کی اسمگلنگ میں [...]
تھا اور مافیا کا مقامی چیف جج کے جرم کی پاداش میں [...]
سردار کو اپنے مقصد کے لیے خریدنا چاہتا تھا۔ وہ بیٹے [...]
جیوانی کی اپنی خواہش نہیں تھی بلکہ مدر مافیا کے بڑ[وں نے]
اسے وہ مذموم کام سونپا تھا اور پھر حبیب جیوانی بھی ک[...]
سے کم تھا؟

خرابی یہ تھی کہ ہر معاشرے میں دولت کے حص[ول کی]
دوڑ زور پکڑ چکی تھی۔ شرافت اور پارسائی کسی کے [...]
عزت اور افتخار کا باعث نہیں رہی تھی۔ دولت کی فر[اوانی]
شناخت بنا لیا گیا تھا۔ کوئی نہیں پوچھتا کہ دولت کیسے آ[ئی اور کہاں]
سے آئی۔ اسی لیے بعض لوگ ملک، قوم اور اپنے ضم[یر کو]
بھی دولت بنانے پر لگے ہوئے تھے اور اس مرض سے [...]
زمین کا کوئی حصہ محفوظ نہیں تھا۔ یہی وجہ تھی [...]
البرٹو بلیسا کو اپنے کارندوں اور جاں نثاروں کے ا[...]
کھلی سہولت میسر تھی۔

"کہاں کھو گئے؟ وہ ٹیلے نظر آنے لگے ہیں۔" ا[...]
میرے بازو پر ہاتھ مارتے ہوئے سامنے اشارہ کیا او[ر ...]

اپنے خیالات کے گرداب سے باہر آگیا۔

بائیں طرف کا راستہ نسبتاً بہتر تھا۔ میں نے جیپ اسی طرف موڑلی۔

دور تک پڑتی ہوئی ہیڈ لیمپس کی تیز روشنی میں مجھے خیال آیا کہ ہماری وہ احتیاط کچھ زیادہ مؤثر نہیں تھی۔ ان ٹیلوں پر اگر کوئی بھی موجود تھا تو اس نے روشنیوں کی وجہ سے ہمیں دیکھ لیا ہوگا۔ ہمارے راستہ بدلنے کی وجہ سے اسے یقین ہوگیا ہوگا کہ ہم اس کے دوستوں میں سے نہیں تھے۔ اگر ہم پوری رفتار سے سیدھے ہی چلتے رہتے تو اسے ہمارے بارے میں سوچنے اور فیصلہ کرنے کے لیے زیادہ وقت نہیں مل سکتا تھا۔

ایک ڈیڑھ کلومیٹر دور نکل آنے کے بعد میں نے جیپ کو واپس اپنی طرف گھما لیا کیونکہ اتنے فاصلے پر ہم رائفل کی رینج سے باہر تھے۔

انجن سے جاروں پہیوں کے منسلک ہونے کی وجہ سے جیپ کی رفتار کم تھی۔ تھوڑی ہی دیر بعد ایک حیرتناک منظر ہمارے سامنے تھا۔ جیپ کے راستے میں وہی قد آور بندر حائل تھا جسے ہم آتے ہوئے دیکھ چکے تھے اس کے داہنے ہاتھ میں پستول سے لمبی نال والا ایک عجیب سا ہتھیار موجود تھا وہ پستول لہرا کر ہمیں رکنے کا اشارہ کررہا تھا۔ میں نے ہیڈ لیمپس کی بیم پوری طرح روشن کردی۔ میرا اندازہ تھا کہ آنکھیں چندھیا نے کی وجہ سے بندر ہمارا راستہ چھوڑ دے گا لیکن وہ چند قدم سرکنے کے باوجود میدان میں ڈٹا رہا۔

جیپ کی رفتار میں کوئی کمی نہ ہوتے دیکھ کر، بندر نے اپنے ہتھیار سے فائر کردیا اور گولی جیپ سے خاصے فاصلے سے گزر گئی۔

اس وقت وہی ایک بندر ہمارا حریف تھا اس لیے میری نگاہیں اس کی ہر حرکت کا بغور جائزہ لے رہی تھیں۔ اس کے پہلے فائر سے ہی یہ ظاہر ہو گیا کہ اسے گولی چلانے کی تربیت ضرور دی گئی تھی لیکن اپنی جبلی بے چینی کی وجہ سے درست نشانہ لینا، اس کے بس سے باہر تھا۔ ویسے بھی اس بندر کی وضع ایسی خوف آور تھی کہ اسے ہتھیار بدست دیکھ کر ہر معقول آدمی سر پر پیر رکھ کر بھاگ کھڑا ہوتا اور شاید اس بندر کے تعین کا مقصد بھی ادھر بھٹک آنے والے لوگوں کو خوف زدہ کرکے بھگانا ہی تھا۔

میں نے جیپ کا رخ براہِ راست بندر کی طرف موڑ دیا۔ اس بے زبان لیکن خطرناک حیوان کو پہلی بار ہمارے سفاکانہ عزائم کا احساس ہوا اور اس نے پے در پے دو گولیاں چلادیں۔ ان میں سے پہلی بہت دور سے گزری اور دوسری آسمان کی طرف تیرتی چلی گئی۔ بندر نے پلٹ کر اچانک ہی اپنے مسکن کی طرف دوڑ لگا دی۔

بندر کی بدقسمتی تھی کہ وہ علاقہ قدرے ہموار تھا۔ وہاں کوئی بھی ایسا گڑھا یا کنارہ موجود نہیں تھا جو جیپ کی رفتار پر اثر انداز ہوتا۔ بندر نے ادھر اُدھر بھاگ کر جان بچانے کی سر توڑ کوششیں کیں لیکن میں نے نہایت بے رحمی کے ساتھ اسے آہنی بمپر کی شدید ضرب سے دور اچھال دیا۔ بندر بری طرح بلبلاتا ہوا، زمین پر گرا تو اس کے دوبارہ سنبھلنے سے پہلے ہی میں نے اسے جیپ کے نیچے روند ڈالا۔ بندر کی آخری چیخیں بہت لرزہ خیز تھیں جنہیں جیپ کے غراتے ہوئے انجن کا شور بھی نہیں دبا سکا تھا۔

"یہ آج کا سب سے افسوسناک حادثہ تھا۔" ویرا مغموم لہجے میں بولی۔

"حادثہ اتفاقاً ہوتا ہے۔ یہ سوچا سمجھا واقعہ تھا۔ اس کا خون البرٹو ملیسا کے سر ہوگا۔ وہ اپنے بھیانک عزائم کی تکمیل کے لیے ان بے زبانوں کو بھی بے رحمی کے ساتھ رگید رہا ہے۔ میرے پاس اس بندر کو زندہ چھوڑنے کا کوئی جواز نہیں تھا۔"

"ہاں!" وہ اچانک ہی ہنس پڑی۔ "اس کی موت سے دوسرے بندروں کو عبرت حاصل ہوئی اور وہ البرٹو ملیسا کا ساتھ دینے سے صاف انکار کردیں گے۔ اسے زندہ چھوڑنے سے دوسرے بدمعاش بندروں کی غیر ضروری حوصلہ افزائی ہوسکتی تھی۔"

میں جیپ کے کیبن میں پھیلے ہوئے اندھیرے میں، اسے پھاڑ کھانے والی نظروں سے گھور کر رہ گیا۔

ہم لوگ اسلام آباد کی حدود میں داخل ہوئے تو ہمارے عقب میں صبح کا اجالا پھیل چکا تھا اور سڑکوں پر دودھ اور اخبار والوں کی گاڑیوں وغیرہ کی آمدورفت شروع ہوچکی تھی۔

ہوٹل میں ہمارے ایک دو جوڑوں یا باقی ماندہ اسکاچ کے علاوہ ایسی کوئی چیز نہیں تھی جس کے لیے ہم طویل سفر طے کرکے پنڈی جاتے۔ اسی ہوٹل میں مقیم رہنے کی صورت میں البرٹو ملیسا کی طرف سے کسی خطرناک انتقامی کارروائی کا خطرہ تھا اس لیے میں نے ٹھکانا بدلنے کا فیصلہ کرلیا تھا۔

آب پارہ کے علاقے میں، ایک ہوٹل کے سائن بورڈ پر نظر پڑنے کے بعد، میں نے جیپ ایک دور افتادہ اور ویران پارک کے کنارے کھڑی کی اور ہم دونوں پارک میں سے ٹہلتے ہوئے ہوٹل کی طرف آگئے جہاں نہایت آسانی سے

ساتھ الگ الگ کمروں والا ڈبل بیڈ روم مل گیا۔

اس وقت مجھے بہت شدت کے ساتھ اول خان کی کمی محسوس ہو رہی تھی۔ وہ موجود ہوتا تو اس کی نفری کے ساتھ ہم دوبارہ البرتو۔ ملیسا کے ٹھکانے پر یلغار کر کے خاصی کامیابی حاصل کر سکتے تھے۔

ویرا کمرے میں پہنچتے ہی غسل خانے میں جا گھسی اور میں سگریٹ سلگا کر فون پر اسٹیشن فور کا نمبر ملانے میں مصروف ہو گیا۔ سلسلہ ملنے پر معلوم ہوا کہ اول خان دفتر نہیں پہنچا تھا۔ مجھے اول خان کے گھر کا نمبر زبانی یاد تھا۔ وہاں پہلی ہی کوشش میں اول خان سے بات ہو گئی۔

خیر خیریت کے رسمی تبادلے کے بعد اول خان نے اپنی کتھا شروع کر دی۔ ریڈ لائٹ والے قصے نے اس کی چولیں ہلا کر رکھ دی تھیں۔ حبیب میوانی کے کمرے میں موجود ایک تجوری سے کئی اہم اور معتبر سرکاری اہل کاروں کو پھنسا دینے والے شرمناک ویڈیو کیسٹ دستیاب ہوئے تھے جو شاہی کلب کے رنگوں میں مخصوص مقاصد کے لیے تیار کیے گئے تھے۔ ان کی وجہ سے سرکاری حلقوں میں کھلبلی مچی ہوئی تھی۔ ناکلوں کی حد تک معاملات قابو میں تھے لیکن ویڈیو فلمیں برآمد ہونے کے بعد فوجی حکام ان بدکردار اہل کاروں کی فوری گرفتاری پر تلے ہوئے تھے جب کہ حکومت کی سیاسی مصلحتیں ان کارروائیوں میں رکاوٹ بن رہی تھیں۔ ان معاملات پر فیصلہ ہونے تک، تمام ملزموں کی نگرانی کا کام ایس پی ایف کو سونپ دیا گیا تھا تاکہ ان میں سے کوئی بھی اپنے ہمدردوں اور خیر خواہوں کی مدد سے ملک سے باہر فرار ہونے میں کامیاب نہ ہو سکے۔

اپنے دل کی بھڑاس نکالنے کے بعد اسے یاد آیا کہ میں بھی کسی اہم مسئلے میں الجھا ہوا تھا۔

"بات بگڑ چکی ہے۔" میں نے اسے آگاہ کیا۔ "البرتو۔ ملیسا نے پچھلی رات ہمیں اپنے خفیہ کیمپ میں گھیرنے کی کوشش کی تھی۔ ہم بہت مشکل سے اپنی جانیں بچا کر ابھی واپس لوٹے ہیں اور ایک نئے ہوٹل میں مقیم ہیں۔"

"لیکن حالات اتنی تیزی کے ساتھ قابو سے باہر کیوں ہو گئے؟" اس انکشاف پر وہ حیران تھا۔

میں نے اختصار کے ساتھ اسے تمام حالات سے آگاہ کرتے ہوئے کہا۔ "سرو جنگ نے اس کے اعصاب کو بکھیر کر رکھ دیا تھا اور وہ ہر قیمت پر کچھ کر گزرنے پر تل گیا تھا۔ میں فوری طور پر کچھ نفری ساتھ لے کر اس کے خفیہ کیمپ پر جوابی کارروائی کرنی چاہتا ہوں۔ تم اس سلسلے میں کیا کر سکتے ہو؟"

"شاید کچھ بھی نہیں۔" اس کا جواب مایوسانہ تھا۔ "ظفر کا نام آتے ہی رکاوٹ پیدا ہو جائے گی۔"

"ظفر کا نام ہی نہ لو۔ کچھ ملک دشمن عناصر کی سرگرمیوں کے حوالے سے تم بات کر سکتے ہو۔"

"بعد میں ظفر کا نام سامنے آئے گا تو سارا بھرم جاتا رہے گا۔ اس کے لنگر پرمس کے معاملے میں میں پہلے ہی اپنے کمانڈر سے مراسم میں سرد مہری محسوس کر رہا ہوں لیکن تم نے یہ نہیں بتایا کہ وہ خود کو البرتو۔ ملیسا تسلیم کرتا ہے یا اب بھی ظفر ہونے کے دعوے پر اڑا ہوا ہے؟"

"میں نے اسے ہلا کر رکھ دیا ہے۔ میں نے اسے بتایا ہے کہ ساری کہانی تمہارے علم میں بھی ہے۔ وہ اب ایس پی ایف کے رفقاء کا سامنا کرنے کی ہمت نہیں کر سکے گا۔ اس کی اصلیت ثابت کرنے کے لیے اس کی غیر حاضری بلکہ فرار ہی سب سے بڑا ثبوت ثابت ہوگا۔ وہ ہمارے سامنے اپنی اصلیت کا اعتراف کر چکا ہے۔"

"اس کی روپوشی خطرناک ثابت ہوگی۔ اسے زندہ ہاتھ آنا چاہیے تھا تاکہ اس کے ہاتھوں کی جلد کے طبی معائنے کے بعد اس کی دوہری شخصیت کا پردہ چاک کیا جا سکتا۔"

"اپنی بات ثابت کرنے کے لیے ہمارے پاس اب بہت کچھ مواد موجود ہے۔" میں نے اسے یاد دلایا۔ "اس کے خفیہ کیمپ پر چھاپا مار کر بہت کچھ حاصل ہوگا۔ سب سے بڑا ثبوت کونڈ کی وادی سے ملے گا جہاں حساس ترین انفراریڈ کیمروں سے لیس، مشین بندر دندناتے پھر رہے ہیں۔ اس نے خود ہی شیخی میں آ کر ہمیں ان بندروں کے مصنوعی تیز وجود سے آگاہ کیا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ ان کیمروں کا لاسلکی رابطہ البرٹو کے کیمپ میں نصب کسی ریڈیو فونو ریسیور سے ہو۔"

"میرا خیال ہے کہ تم فی الحال صبر اور انتظار کرو۔" چند ثانیوں کے سکوت کے بعد اول خان کی تفکر آمیز آواز ابھری۔ "میں آج شام کی پرواز سے اسلام آباد پہنچنے کی پوری پوری کوشش کروں گا۔"

"تمہارا قیام کہاں ہوگا؟ اور تم سے رابطے کی کیا صورت ہوگی؟"

"میں فورس کے ریسٹ ہاؤس میں ٹھہروں گا۔ تم اپنا نمبر مجھے نوٹ کرا دو۔"

"اس نے اپنی دانست میں تمہیں موت کے دہانے پر پہنچا دیا تھا" اس لیے اس نے تمہیں بہت سی اہم باتیں بتا ڈالی

ہیں۔" فون نمبروں کے تبادلے کے بعد' اول خان نے کہا۔ "پاکستان کے خلاف ڈیوڈ اشارڈز کے عزائم اور اسرائیل کی جانب سے ہیروئن کی سرکاری سطح پر پیداوار اور برآمد کے معاملات بہت اہم ہیں۔ ان کے بارے میں ہمیں تفصیلی بات چیت کرنی ہوگی تاکہ متعلقہ حکام کو باخبر کیا جاسکے۔ یہ کام میری آمد کے بعد ہی ہوسکے گا۔ اس دوران میں میں کوشش کرتا ہوں کہ کوئٹہ میں پائے جانے والے تین بندروں کا سراغ لگا کر انہیں پکڑ لیا جائے تاکہ البرٹو کے خلاف جلد از جلد ٹھوس شواہد سامنے آسکیں۔"

"ہوسکے تو پلیز کراس ڈیل والے ڈبلروں کی نقل و حرکت سے نقلی ظفر کو لاتعلق کرانے کا بندوبست بھی کرڈالو۔ اس بارے میں اس کے عزائم بہت بھیانک ہیں۔ ہوسکتا ہے کہ آج کی چوٹ کھانے کے بعد وہ آخری ڈبلر کی آمد کا انتظار کیے بغیر کوئی کارروائی کر گزرے!"

"یہ سب پہلو میری نگاہوں میں آگئے ہیں لیکن میں تم سے بے غبار وعدے نہیں کرسکتا۔ ملکی مفادات مجھے بھی اتنے ہی عزیز ہیں جتنے تم کو ہوسکتے ہیں۔ مجھ سے جو کچھ بھی بن پڑا میں کرگزروں گا۔ ظفر کے معاملے میں اب وہ صاف ہوچکی ہے اور میں تم سے پوری طرح متفق ہوں۔"

اس کے بعد اول خان سے مزید بحث کی گنجائش نہیں تھی کیونکہ مجھے اس کی فرض شناسی میں ذرا بھی شبہ نہیں تھا۔ چند سیکنڈ کے بعد میں نے فون کا سلسلہ منقطع کردیا۔

ڈرا کو باتھ روم میں گئے کافی دیر ہوچکی تھی۔ اندر سے شاور سے پانی گرنے کی آوازیں آرہی تھیں۔ میرے دل میں بھی بے اختیار غسل کرنے کی خواہش جاگ اٹھی اور میں نے اٹھ کر کمرے کا دروازہ اندر سے بولٹ کرلیا۔

○☆○

مسلسل دوڑ دھوپ کی بے خوابی اور بھاگ دوڑ کے بعد میں گہری نیند سویا ہوا تھا کہ ٹیلی فون کی گھنٹی کی مسلسل آواز نے مجھے بیدار ہونے پر مجبور کردیا۔ میں نے کسلمندانہ انداز میں ہاتھ بڑھا کر ریسیور اٹھالیا۔

"کراچی سے کال ہے سر!" آپریٹر نے مشینی انداز میں دو فقرے ادا کرکے لائن ملادی۔

"ہیلو نیبی! میں اول خان بول رہا ہوں۔" دوسری طرف سے ہیجان آمیز آواز سنائی دی۔

"میں سن رہا ہوں۔" اس کی آواز میں کوئی ایسی بات تھی کہ میری نیند یکلخت کافور ہوگئی۔

"اسپیشل ٹاسک فورس کے لاجسٹکس سیکیورٹی سیل میں خوفناک دھماکے کے ساتھ آگ لگ گئی ہے جو قابو سے باہر ہے۔ اس حادثے میں بھاری نقصان ہونے کے امکانات ہیں۔"

"یہ کمال کی بات ہے اور اس معاملے سے ہمیں کیا دلچسپی ہوسکتی ہے' اول خان!" میں نے اپنا سر جھٹک کر اس کی بات سمجھنے کی کوشش کرتے ہوئے پوچھا۔

"جس یونٹ میں آگ لگی ہے وہ اسپیشل ٹاسک فورس کا یونٹ ہے۔" اس نے ایک ایک لفظ پر زور دیتے ہوئے کہا۔ "اور دوسری بات یہ ہے کہ لاجسٹکس سیکیورٹی سیل اسلام آباد میں واقع ہے۔ ظفر اسی سیل میں تعینات ہے۔ میں نے البرٹو بلیما کے بارے میں فون کیا تو مجھے یہ اطلاع دی گئی ہے۔ ظفر یا البرٹو کو صبح سویرے دفتر میں آتے ہوئے دیکھا گیا تھا لیکن آخری خبریں یہی ہیں کہ کسی نے اسے آگ میں گھری ہوئی عمارت سے باہر نکلتے ہوئے نہیں دیکھا۔ آگ نے ایک بڑے بارودی ذخیرے کو بھی اپنی لپیٹ میں لے لیا ہے۔"

"اوہ!" بے اختیار میری مٹھیاں بھینچ گئیں۔ "معلوم ہوتا ہے کہ بدترین ناکامی نے البرٹو کا دماغ الٹ دیا ہے اور وہ انتقامی کارروائیوں پر اتر آیا ہے۔"

"مجھے شبہ ہے کہ کہیں اس نے خودکشی نہ کرلی ہو۔" اول خان کی آواز مجھے کسی کنوئیں کی تہ سے آتی ہوئی معلوم ہوئی۔ "وہ اپنے ساتھ ہی بہت کچھ لے ڈوبا ہے۔ یہ میری ذاتی رائے ہے جس کا اظہار میں صرف تم سے کررہا ہوں۔ ابھی یہ بات تمہاری ذات تک محدود رہنی چاہئے۔"

"یہ ناممکن ہے۔ میں نے آخر تک اسے دیکھا ہے۔ وہ زندگی کے ہر سانس کے لیے لڑنے والا آدمی ہے۔ وہ ایسا بزدلانہ قدم نہیں اٹھا سکتا۔ وہ آتش زنی کا بندوبست کرکے' خاموشی کے ساتھ وہاں سے نکل گیا ہوگا۔ یہ اس کا کوئی نیا کھیل معلوم ہوتا ہے۔"

"اس آگ نے فورس کے ہر بڑے کو الجھا لیا ہے۔ میرے اوپر والے کوئی دوسری بات سننے کے لیے تیار نہیں ہیں۔ بندروں والی کہانی تو میں چھیڑ نہیں سکا۔ وہ اس قدر عجیب اور ناقابل یقین بات ہے کہ میں کسی کو بھی آسانی سے ہم خیال نہیں بنا سکتا۔ عملاً سب کچھ جوں کا توں رہ گیا ہے۔ دعا کرو کہ شام کو میری آمد سے پہلے اس آگ پر قابو پالیا جائے۔ بصورت دیگر میں اسلام آباد آکر بھی کچھ نہیں کرسکوں گا۔"

"یہ بہت خوفناک صورت حال ہے' اول خان! شاید اس کی سازش کا مقصد بھی یہی ہے کہ تمہاری پوری فراست

آتش زدگی کے معاملے میں الجھ کر مفلوج ہو جائے اور اُسے کھونڈ والے بندروں پر کام آگے بڑھانے کی مہلت مل جائے۔ اس نے وقت حاصل کرنے کی کوشش کی ہے اور بظاہر کامیاب نظر آرہا ہے۔ تم نے کچھ نہ کیا تو شاید تم پوری عمر اپنی اس کوتاہی کو معاف نہیں کر سکو گے۔"

"یہ بھی ممکن ہے۔" میری بات فوراً ہی اس کے ذہن میں آگئی۔ "لیکن میں حالات کے سامنے بے بس ہو کر رہ گیا ہوں۔ تم بتاؤ کہ میں کیا کروں؟ کہاں جاؤں؟ کس سے بات کروں؟"

"فوج کے ذمے داروں سے بات کرو۔ وہ سب کچھ کر سکتے ہیں۔"

"کراچی کی حد تک میں ایریا کمانڈر سے ہر بات کر سکتا ہوں۔ اسلام آباد کے معاملات میری بساط سے باہر ہیں۔" اس نے میری بات کاٹ کر بے چارگی کے انداز میں کہا۔

"تم خبر تو دے سکتے ہو۔ عمل کرنا یا نہ کرنا ان کے اختیار میں ہوگا۔"

"ہمیں اپنی حدود میں رہتے ہوئے بے حساب آزادیاں ہیں لیکن حدود سے آگے کی پابندیاں بھی اسی قدر کڑی اور واضح فرما ہیں۔ میں ڈسپلن کی خلاف ورزی کا تصور بھی نہیں کر سکتا۔ تم اپنے طور پر کسی بھی اتھارٹی سے رابطہ کر کے خطرات کی نشان دہی کر سکتے ہو۔" اس کی آواز سے بے بسی صریح تھی۔

"میری بات پر یقین کرنے سے پہلے ہر افسر میری شناخت طلب کرے گا اور تم اس معاملے میں میری مجبوریوں سے پوری طرح باخبر ہو۔ میرا نام ایک بار ریکارڈ پر آگیا تو مجھے اپنے پچھلے گناہوں کا حساب دینے میں راتوں رات پھنسنا پڑ جائے گا۔ مجھے تمہاری آمد کا انتظار ہی کرنا پڑے گا۔ اتنی کم مدت میں وہ کچھ بھی نہیں کر سکے گا۔"

"یہ نہ کہو" اول خان نے فوراً ہی کہا تھا۔ "وہ اور کچھ کر سکے یا نہ کر سکے، اتنی مہلت مل جانے پر کھونڈ سے اپنے تربیت یافتہ بندر ہٹا ضرور سکتا ہے۔"

"ٹھیک ہے۔ یہ سب مجھ پر چھوڑ دو۔ میں دیکھتا ہوں کہ اس بارے میں کیا کیا جا سکتا ہے۔ تم شام تک یہاں پہنچنے کی تیاری کرو۔" اس سے بات کرتے ہوئے میں نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالی تو وہ سوا گیارہ بجا رہی تھی۔ میں اچھل کر بستر سے نیچے آگیا۔ البرٹو بیلیسا کو اس وقت تک بھی بہت کافی مہلت مل چکی تھی اور اسے روکنے کے لیے کسی نہ کسی محاذ پر الجھانا ضروری ہو گیا تھا۔

میں نے فوری طور پر ویرا کو بھی جھنجھوڑ کر بیدار کر دیا اور وہ ہڑبڑا کر اٹھ بیٹھی۔

"نیند تو پوری ہو لینے دیتے" اس نے برا سا منہ بناتے ہوئے کہا "اس وقت کون سی آفت آئی ہوئی تھی کہ تم نے مجھے ادھوری نیند سے اٹھا دیا؟"

"ہم بستر پر پڑے خواب خرگوش کے مزے لے رہے ہیں اور البرٹو کسی پاگل کتے کی طرح ہر طرف دانت مار رہا ہے۔ اس نے اپنے دفتر کو بھی آگ کے شعلوں کی نذر کر دیا ہے۔"

"آگ لگا دی ہے؟" اس نے حیرت سے کہا "اتنا کچھ ہو جانے کے بعد بھی ورا ادھر جانے کا خطرہ مول لے بیٹھا؟ میں اُسے اس قدر بے جگر نہیں سمجھتی تھی۔"

"بے جگری سے زیادہ یہ اس کے تجربے اور اندازوں کا کمال ہے۔ اسے اندازہ ہو گیا ہوگا کہ ہم دفتر میں اس کا داخلہ روکنے کے لیے فوری طور پر کچھ نہیں کر سکیں گے اس لیے وہ بے خوفی کے ساتھ وہاں گھس گیا۔ اندر والے 'باہر والوں' کی مجبوریوں سے فائدہ اٹھانے میں بڑا کمال رکھتے ہیں۔"

ویرا نے بستر پر بیٹھے بیٹھے ایک زبردست انگڑائی لی اور میں نے ناک بھوں چڑھاتے ہوئے اپنا منہ دوسری طرف پھیر لیا۔ "ایسی حرکتیں نہ کیا کرو۔ شاید تمہیں معلوم نہیں کہ دعوتِ گناہ دینا گناہ سے بھی بدتر قرار دیا جاتا ہے اور اس وقت تم اسی کی مرتکب ہو رہی ہو۔"

"تم مجھ سے کیا چاہتے ہو؟ مجھے یہ وعظ سنانے کے لیے بیدار کیا ہے؟"

"وہ آتش زنی کی بہت بڑی واردات ہے۔ ایس پی ایف کے سارے اعلیٰ دماغ اس میں الجھ کر رہ گئے ہیں۔ ایسا نہ ہو کہ البرٹو بیلیسا اس تعطل سے فائدہ اٹھا کر اپنے جاسوس بندروں کو کھونڈ سے نکال لے جانے میں کامیاب ہو جائے۔ ایسا ہو گیا تو وہ اگلی بار ان ہی تجربے کار بندروں کو تباہی کے سازو سامان سے لیس کر کے ان مضافات میں بھیجے گا اور کوئی ان پر ہاتھ نہیں ڈال سکے گا۔"

"یہ تو صرف مسئلہ ہوا۔" وہ پلکیں جھپکاتے ہوئے بولی۔ "تمہارے ذہن میں اس کا کیا حل ہے؟"

"تم باقاعدہ سفری دستاویزات پر پاکستان آئی ہوئی ہو۔ میں چاہتا ہوں کہ تم اپنی اسی شناخت کے حوالے سے انٹیلی جنس بیورو کے ڈائریکٹر کو فون پر ان خطرناک بندروں کے بارے میں مطلع کر دو تاکہ وہ لوگ فوری طور پر البرٹو بیلیسا کی کسی سازش کا انسداد کر سکیں۔"

"اتنا سا کام تو تم بھی کر سکتے تھے۔ کیا تمہیں آئی بی کے ڈائریکٹر کا فون نمبر تلاش کرنے میں کوئی دشواری ہے؟" اس نے مجھے گھورتے ہوئے ترشی سے پوچھا۔

"میرے ساتھ شناخت کا مسئلہ ہے۔ پھر تم ایک غیر ملکی خاتون ہو۔ میرا خیال ہے کہ تمہاری بات دھیان سے سنی جائے گی۔ مقامی آدمی کی طرف سے کسی بین الاقوامی سازش کے اچانک انکشاف کو ہر شخص بے اعتباری سے سنے گا۔"

وہ مسکرانے لگی۔ "غیر ملکی یا امریکن؟ سنا ہے کہ تمہارے ملک میں بارشیں زیادہ ہونے یا سرے سے نہ ہونے تک کی ذمے داری امریکا پر ڈالنے کا فیشن چلا ہوا ہے اور میرا پاسپورٹ امریکن ہے۔"

"جو بھی چاہے سمجھ لو۔ اپنی معلومات کا ذریعہ تم اپنے چند دوستوں کو قرار دے سکتی ہو۔"

وہ بحث کیے بغیر اس کام پر رضا مند ہو گئی اور میں ڈائریکٹری سے نمبر تلاش کرنے میں مصروف ہو گیا۔

اول تو ویرا کی انگریزی بہت نستعلیق اور شگفتہ تھی پھر اس کا مترنم نسوانی لب ولہجہ اس کی گفتگو میں چار چاند لگا دیتا تھا۔

اس کے اولین فقرے پر ہی اس طاقت ور وفاقی محکمے کے ڈائریکٹر کے پی اے نے کال اپنے افسر سے ملا دی۔ میری توقع کے عین مطابق ویرا اسے مرعوب کرنے میں کامیاب رہی تھی۔

ویرا نے نہایت باوقار انداز میں اپنا تعارف کراتے ہوئے اصل بات شروع کر دی۔ "میں امریکن ہوں اور مجھے مقامی معاملات سے کوئی سروکار نہیں ہے لیکن مجھے اپنے ایک غیر ملکی دوست کے ذریعے ایک خطرناک سازش کا سراغ ملا ہے۔ مجھے خوف ہے کہ میری کہی ہوئی باتوں کو شاید مضحکہ سمجھا جائے۔"

وہ چند ثانیوں تک دوسری طرف سے کی جانے والی یقین دہانیاں سنتی رہی، پھر بولی "میں اس عزت افزائی کے لیے ممنون ہوں۔ دراصل میرا ملک اصولی طور پر پاکستان کے ایٹمی پروگرام کے خلاف ہے لیکن میں ذاتی طور پر اس مخالفت کو متعصبانہ اور جہالت انگیز سمجھتی ہوں۔ ہر شعبے میں علمی اور عملی ترقی حاصل کرنا ہر آزاد ملک کا بنیادی حق ہے اور اس حق کے خلاف اٹھنے والی ہر آواز سازش کا درجہ رکھتی ہے۔ میرے دوست نے مجھے بتایا ہے کہ تمہارے ملک میں کچھ غیر ملکی مفاد پرست ہاتھ جال بچھا رہے ہیں۔ ان کی نگاہیں گمونڈہ نامی کسی آبادی پر ہیں جس کے قرب و جوار میں کچھ ایٹمی تنصیبات پائی جاتی ہیں۔ ان تنصیبات کے بارے میں خفیہ معلومات حاصل کرنے کے لیے، ان لوگوں نے حساس ترین کیمروں کے ساتھ، تین تربیت یافتہ بندر اس علاقے میں چھوڑے ہوئے ہیں۔ آج صبح سے اگلے تین دنوں کے درمیان 'ان بندروں کو اس علاقے سے نکالے جانے کی کوشش کی جائے گی۔ میرا خیال ہے کہ ایسا ہوا تو یہ تمہارے ملک کا بہت بڑا نقصان ہوگا۔"

اس نے ایک بار پھر خاموشی اختیار کر لی۔ اس بار وقفہ قدرے طویل تھا۔ پھر بات آگے بڑھاتے ہوئے بولی۔ "میرا کام صرف اطلاع دینا تھا تاکہ میرے ضمیر پر کوئی بوجھ نہ رہے۔ کارروائی کا فیصلہ کرنا تم لوگوں کا حق ہے۔ ویسے میری ناقص رائے میں اولین قدم یہ ہونا چاہیے کہ گمونڈہ میں آزادانہ گھومنے والے تینوں بندروں کا سراغ لگایا جائے۔ اگر وہاں بندر واقعی موجود ہیں تو انہیں فوری طور پر پکڑ لینا چاہیے۔ سازشیوں کی ان تک رسائی سے پہلے ان کا پکڑا جانا ضروری ہے۔ مثلاً ٹی وی سکینر، ایکسرے یا پھر پیٹ کی سرجری کے ذریعے ان کے جسموں میں چھپے ہوئے کیمروں کا سراغ لگانا زیادہ مشکل نہیں ہونا چاہیے۔"

"میں اپنا موجودہ پتا بتانے سے معذور ہوں۔" اگلے وقفے کے بعد ویرا نے خوش خلقی کے ساتھ کہا "ہر جگہ کے سرکاری بکھیڑے تقریباً یکساں ہوتے ہیں۔ میں ان میں الجھ کر اپنا یہ سیاحتی دورہ برباد نہیں کرنا چاہتی۔ کوئی ناگزیر ضرورت ہو تو میرے سفارت خانے کے ذریعے مجھ سے نیویارک میں رابطہ کیا جا سکتا ہے۔ سرکاری خرچ پر دوبارہ پاکستان آ کر مجھے دلی مسرت ہوگی۔"

"ویلکم اینڈ بائے" کے اختتامی فقرے کے ساتھ ویرا نے فون بند کیا تو میں نے فرط ممنونیت سے اسے بے اختیار اپنی بانہوں میں سمیٹ لیا۔

دوسرے معاملات میں ذہین و فطین ہونے کے باوجود، ویرا ایسے لطیف جذبات کے معاملے میں بالکل کوری تھی۔ اس نے میری اس آغوشی کو تجدید محبت کا اظہار سمجھتے ہوئے جوابی گرمجوشی کا مظاہرہ کیا اور کمرے کی فضا چٹا چٹ کی کئی پے درپے آوازوں سے گونج اٹھی۔

"تم نے کمال کر دیا۔" میں نے لپٹانے سے پہلے اس سے الگ ہوتے ہوئے کہا۔ "اس قدر مدلل اور غیر جانبدارانہ انداز میں اسے متاثر کرنا تمہارے ہی بس کی بات تھی۔ یہ کام میں دس کوششوں میں بھی نہیں کر سکتا تھا۔ پاکستان کے ایٹمی پروگرام کی امریکی مخالفت اور اپنی بے لاگ رائے کا اظہار کر کے تم نے اپنی کہانی کو اس قدر جاندار بنا لیا تھا کہ تمہاری کال سے فارغ ہوتے ہی ڈائریکٹر کے دفتر میں بھونچال

آ گیا ہو گا۔"

"ہم امریکنوں میں ایک خوبی یہی ہے کہ دوسروں کو پسند ہو یا ناپسند ہم اپنی آزادانہ رائے کا اظہار کرنے سے نہیں چوکتے۔ میں تو تمہاری قوم میں بھیڑ چال کا رجحان دیکھ کر حیران رہ گئی ہوں۔ اچھے اچھے پڑھے لکھے لوگوں کی بھی اپنی کوئی رائے نہیں ہوتی۔ جدھر اکثریت کا رخ ہوتا ہے اسی طرف چل پڑتے ہیں جب کہ امریکا میں فرد واحد بھی پلے کارڈ لے کر ایوان صدر کے سامنے حکومت کے خلاف مظاہرہ کرتا ہے تو پولیس اس کا پورا پورا احترام کرتا ہے اور حکومت بھی اس کا نوٹس لینے پر مجبور ہوتی ہے۔ تمہارے یہاں کوئی سرپھرا ایسا کر گزرے تو سب سے پہلے اخبارات ہی اس کا مضحکہ اڑانا شروع کر دیں گے۔"

"امریکنوں کی پاکی داماں کی حکایت کو اتنا نہ بڑھاؤ۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا "ابھی ایٹمی ترقی کی مخالفت کے حوالے سے بھی تم کچھ کہہ چکی ہو۔ ایک اچھائی دس برائیوں کا نعم البدل نہیں ہو سکتی۔"

"دراصل آزادانہ اظہار رائے والا انفرادی مزاج ہی امریکا کا قومی مزاج بن گیا ہے۔ تمہیں کتنا ہی برا لگے مگر امریکا کے بیشتر شہری بے مہار ایٹمی ترقی کے سخت مخالف ہیں اور ان کی ہر حکومت اپنی اس خواہش کو ہر صورت میں عملی جامہ پہنانے پر تلی رہتی ہے جس دن وہاں کی رائے عامہ تبدیل ہو گئی حکومت کی پالیسی میں بھی انقلاب آ جائے گا۔ یہ بہت سیدھی اور اصولی بات ہے جو بہت سے لوگ نہیں مانتے۔"

"امریکا جیسے ملک کی تعلیم یافتہ پبلک کی رائے کو بدلنا اتنا آسان نہیں ہے۔"

"وہاں تعلیم کی شرح اونچی اور معیار بہت بلند ہے اس لیے انہیں متاثر کرنا بہت آسان ہے۔ موثر دلائل کے علاوہ وہ کسی بات کو نہیں مانتے۔ اسی لیے وہاں بڑی بڑی لابسٹ فرمیں کام کر رہی ہیں جو لاکھوں ڈالر مشاہرہ لے کر بین الاقوامی حکومتوں کے لیے کام کرتی ہیں اور میڈیا کے ذریعے عوام کے ذہنوں کو بہلانے کے ساتھ ساتھ واشنگٹن کے حکام پر دباؤ ڈالتی ہیں۔ متنازعہ مسائل پر ہر ملک ان فرموں سے مدد لینے پر مجبور ہوتا ہے کیونکہ یہ لوگ باقاعدہ اعداد و شمار کے ذریعے اپنے ہم وطنوں کے تازہ ترین رجحانات سے واقف رہتے ہیں اور ہر مسئلے پر اسی لحاظ سے موثر نفسیاتی مہم چلاتے ہیں اور عموماً مطلوبہ نتائج حاصل کر لیتے ہیں۔"

"مجھے امریکا جانے کا موقع نہیں ملا۔ اس لیے میں تم سے بحث نہیں کرتا لیکن میں اتنا ضرور جانتا ہوں کہ وہاں بھی بڑے بڑے گھپلے ہوتے ہیں۔ مجھی لابیز کیا کر رہا ہے؟ اس کی رسائی کن لوگوں تک ہے؟ یہ تم اچھی طرح جانتی ہو۔ جو قوم اپنی نئی نسل کو منشیات کے زہر سے بچانے کے لیے اپنا دست نگر قوموں کے نوجوانوں میں وہی زہر پھیلانے لگے اسے کبھی بھی راست رو، اصول پرست یا فراخ دل قرار نہیں دیا جا سکتا۔"

ہم زیادہ بات پر راز ہو اس لیے یہ تقریر یہیں ختم سمجھو۔" اس نے دلکش مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "یہ بتاؤ کہ اب کیا ارادہ ہے؟ لنچ کا وقت ہونے والا ہے لیکن مجھے ابھی تک بیڈ ٹی بھی نہیں ملی ہے۔"

"لنچ تو ناشتے کے بعد ہی اچھا لگتا ہے۔" میں نے فون پر روم سروس کا نمبر ڈائل کرتے ہوئے کہا "میں ابھی ناشتا منگوائے لیتا ہوں۔ اس کے بعد ہم بازار سے کچھ کپڑے وغیرہ خریدنے نکلیں گے۔"

"بازار جاؤ گے؟" وہ غسل خانے کی طرف جاتے جاتے رک کر پلٹ پڑی۔ "کیا تم اتنی جلدی بھول گئے کہ البرٹو بلیسا ہر طرف ہماری بو سونگھتا پھر رہا ہو گا؟"

"اور تم یہ بھول رہی ہو کہ اب اسے ظفر کے روپ میں ایس بی ایف کے عملے پر دسترس حاصل نہیں ہے۔ البرٹو کے روپ میں وہ خود ایک مجرم ہے۔ وہ کبھی بھی منظر عام پر آنے کی حماقت نہیں کرے گا۔ اس سے اتفاقی ٹکراؤ کا امکان ہزاروں میں ایک سے بھی کم ہے۔" اس سے بات پوری کرتے ہی میں نے روم سروس کو ناشتا لانے کا آرڈر دے ڈالا۔

"جب ہی اس نے لاجسٹکس بیکپ منٹی سیل میں گھس کر اسے آگ لگا دی!"

"وہ اس کا اپنا دفتر رہ چکا تھا۔ وہ وہاں کے چپے چپے اور ایک ایک فرد سے واقف تھا۔ اسے یہ بھی اندازہ تھا کہ اس کے فرار کی اطلاع اتنی جلد ماتحت عملے تک نہیں پہنچ سکے گی۔"

"میری بلا سے۔ تم چلو گے تو میں بھی تمہارے ساتھ چلوں گی۔ کراچی میں تو غزالہ ہر وقت ہم دونوں پر کڑی نظر رکھے ہوئی ہے۔" یہ کہہ کر وہ کولہے مٹکاتی ہوئی دوبارہ غسل خانے کی طرف چل دی اور میں چاروں ہاتھ پیر پھیلا کر بستر پر دراز ہو گیا۔

میرا وہ اطمینان زیادہ دیر تک برقرار نہیں رہ سکا۔ فون کی گھنٹی بجی تو مجھے پہلا خیال یہ آیا کہ شاید روم سروس انچارج مجھے ناشتے کی فراہمی سے معذوری سے باخبر کرنا چاہ رہا ہو لیکن پتا چلا کہ وہ کراچی کی کال تھی۔

اس مرتبہ بھی اول خان لائن پر تھا اور مجھے لاجسٹکس بیکپ منٹی سیل کے جلتے ہوئے ملبے سے ظفر یا البرٹو دی بلیسا کی مسخ شدہ لاش برآمد ہونے کی اطلاع دے رہا تھا۔

❋

اول خان کراچی میں بیٹھا ہوا تھا اور وہاں سے وہی خبریں دینے کی استطاعت رکھتا تھا جو اسے اپنے ذرائع سے موصول ہوتی تھیں اس لیے میں نے ایس بی ایف کے لاجسٹکس بیکپ منٹی سیل کی آتش زدگی میں البرٹو دی بلیسا کی موت کے بارے میں کوئی بحث نہیں کی اور اول خان نے وہ خبر سنانے کے بعد شام کو اپنی آمد کا تعین دہرو کرتے ہوئے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

میں نے نئی سگریٹ سلگائی اور دوبارہ بستر پر دراز ہو کر اپنے خیالات میں ڈوب گیا۔

البرٹو دی بلیسا تخریب کاری اور دہشت گردی کے میدان میں کوئی نو آموز نہیں تھا جو میں یہ مان لیتا کہ وہ اپنے دفتر کو آگ لگاتے ہوئے خود بھی جہنمی شعلوں کی زد میں آ کر اتفاقاً جل مرا ہو گا۔ وہ اس قدر گھاگ اور تجربے کار تھا کہ بڑی سے بڑی کارروائی کرتے ہوئے بھی اپنے تحفظ کے مسئلے کو ایک لمحے کے لیے بھی نظر انداز نہیں کر سکتا تھا۔ اس کے جل مرنے کی خبر کسی بھی طرح میرے حلق سے نہیں اتر پا رہی تھی۔

لیکن مجھے اس معاملے پر زیادہ دیر تک دماغ سوزی کرنے کا موقع نہیں مل سکا۔ دریا نے شاید غسل خانے میں نہاتے ہوئے فون کی گھنٹی کی آواز سن لی تھی اس لیے وہ اپنا غسل مختصر کر کے اپنے بدن پر باتھ روب پہن کر باہر نکل آئی تھی۔

"کون تھا؟ کس کا فون تھا؟" اس نے اپنی کمر کے گرد باتھ روب کی بیلٹ کستے ہوئے متجسسانہ لہجے میں سوال کیا۔ میری نگاہیں اس پر جم کر رہ گئیں۔ گیلے بالوں کے نیچے اس کے گلابی چہرے پر انوکھا ہی نکھار نظر آ رہا تھا۔ پھر اس کے بدن پر لباس کے بجائے تولیے کا ڈھیلا ڈھالا سا کوٹ موجود تھا جو روایتی طور پر بٹنوں سے محروم تھا۔ آگے سے کھلے ہوئے اس باتھ روب کے دونوں حصوں کو صرف بیلٹ نے یکجا کیا ہوا تھا جس کی وجہ سے دریا کی گردن سے کمر تک وی کی شکل میں کھلا گریبان خاصا اشتعال انگیز سماں باندھ رہا تھا۔ اس کی شفاف جلد کے نشیب و فراز پر رکے ہوئے پانی کے شفاف قطرے موتیوں کی طرح جھلملا رہے تھے۔ میرے انہماک کو محسوس کر کے وہ کھلکھلا کر ہنس پڑی۔

"کیا گھور رہے ہو؟ میں نے تم سے کچھ پوچھا تھا۔ کس کا فون آیا تھا؟"

"فون پر لعنت بھیجو!" میں نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا "اور شرافت سے لباس پہنو۔"

"اس میں کیا خرابی ہے؟" اس نے ایک قدم بڑھاتے ہوئے شوخی سے کہا۔

"مہذب جگہوں پر بھی غسل خانے سے ایسے بے ہودہ لباس میں برآمد نہیں ہوتے۔ باتھ روب پہننے کے لیے نہیں بدن کو خشک کرنے کے لیے ہوتا ہے۔"

اس نے قطع کلامی کرتے ہوئے کہا "مجھے یہ دیکھ کر خوشگوار

حیرت ہوئی ہے کہ درمیانے درجے کے اس ہوٹل میں مسافروں کو تولیوں کے ساتھ باتھ روب بھی فراہم کئے جاتے ہیں۔ یہ سہولت تو یورپ کے فائیو اسٹار ہوٹلوں میں بھی نہیں ملتی۔ مجھے تو غسل کا لطف آگیا ہے۔ تمہاری کھوپڑی میں بخارات جمع ہو رہے ہیں تو تم اپنی آنکھیں بند کرلو۔ میں بدن خشک کرنے کے بعد ہی کپڑے بدلوں گی۔"

"یوں کہو کہ تم باتھ روب استعمال کرکے فیتا بیسہ وصول کر رہی ہو۔"

"باتھ روب پر لعنت بھیجو۔ میں نے تم سے پوچھا تھا کہ وہ فون کس کا تھا؟"

"فون تو کہیں بھی نہیں کھسکا تھا۔ شروع سے اپنی جگہ پر ہی رکھا ہوا ہے" میں نے اسے ستانے والے انداز میں کہا اور وہ تنکا تان کر میری طرف دوڑ پڑی۔

"اول خان، اول خان!" وہ منظر اس قدر ہوش رُبا تھا کہ میں اس کے حرکت میں آتے ہی دونوں ہاتھ اٹھا کر مدافعانہ انداز میں بول پڑا۔

ویرا کو احساس بھی نہیں ہوسکا کہ اس کے جھپٹنے میں کیا رمز پنہاں تھا کہ میں نے فوراً سپر ڈال دی لیکن حقیقت یہ تھی کہ اس مرحلے پر طبیعیات کے تمام قوانین حرکت بیک وقت روبہ کار آگئے تھے۔ ویرا کے جان دار جسم نے یوں ہی آگے لپکنے کی کوشش کی تو باتھ روب کا بے جان پیرہن اس تیز رفتاری کا ساتھ نہیں دے سکا۔ اس کا چاک دامن پیچھے لہراتا رہا اور ویرا گویا اس میں سے طلوع ہوگئی پڑی تھی۔ میں رات کا رسالہ گزیدہ تھا اس لیے اتنے قلیل عرصے میں دوبارہ مقتل میں اترنے کے لیے تیار نہیں تھا۔

"اس بار وہ کیا کہہ رہا تھا؟" ویرا نے اپنی جگہ رک کر تیکھے تیوروں کے ساتھ پوچھا۔

"تم بہت خودسر ہوتی جارہی ہو" میں نے ایک گہرا سانس لے کر شکست خوردہ انداز میں کہا "وہ بتا رہا تھا کہ ایس بی ایف کے آتش زدہ اڈے کے ملبے میں سے البرٹو کی سوختہ لاش برآمد ہوئی ہے۔"

"یہ کیسے ہو سکتا ہے؟" ویرا نے بے ساختہ حیرت کے ساتھ کہا۔

"میں بھی یہی سوچ رہا تھا" میں نے اس کی تائید کی "البرٹو اپنی زندگی کے ایک ایک سانس کے لیے لڑنے والا آدمی تھا۔ یہ مانا ہی نہیں جاسکتا کہ اس نے لاجسٹکس سیکیورٹی سیل کو نذر آتش کرنے کے ساتھ ہی مایوسی کے عالم میں خود کو زندہ جلا کر خودکشی کرلی ہوگی۔"

"نہ ہی یہ امکان حلق سے اترتا ہے کہ وہ آگ لگاتے ہوئے حادثاتی طور پر آگ کی زد میں آگیا ہو" ویرا نے ایک کرسی پر دراز ہوتے ہوئے پُرخیال لہجے میں کہا "یہ کیسے معلوم ہوا کہ ملبے سے ملنے والی لاش لازمی طور پر ظفر یا البرٹو ہی کی ہے؟"

"اول خان نے سنی سنائی خبر مجھ تک پہنچائی ہے۔ اس بارے میں وہ میرے کسی سوال کا ٹھوس جواب نہیں دے سکا۔ دراصل ایس بی ایف کے بڑوں کو ظفر کے کردار پر کسی قسم کا شبہ نہیں تھا اس لیے اس بارے میں چھان بین کی کوئی ضرورت محسوس کیے بغیر ظاہری حقائق کو تسلیم کرلیا گیا ہوگا۔"

"وہ ہمیں پھر چوٹ دے گیا" ویرا پُرتشویش انداز میں بڑبڑائی۔

میں چونک پڑا "کیوں؟ ہمیں کیسے چوٹ ہو سکتی ہے؟ یہ تم کیا کہہ رہی ہو؟"

"شاید تم نے اس معاملے کی نزاکت پر غور کرنے کی سرے سے ضرورت ہی محسوس نہیں کی" وہ بغور میری طرف دیکھتے ہوئے طنزیہ لہجے میں بولی۔

"اس کی ہلاکت پر مجھے اب بھی یقین نہیں ہے لیکن مجھے اس معاملے میں ابھی تک کسی پیچیدگی کا اندازہ نہیں ہوسکا ہے؟" میں نے صاف گوئی سے کام لیتے ہوئے کہا۔

"آج سے پہلے تک ظفر کی دوہری شخصیت کا راز صرف ہمارے اور اول خان کے درمیان محدود رہا تو اب اس کی مفروضہ لاش برآمد ہونے کے بعد کون ہمارے یا اول خان کے تبصرے پر کان دھرے گا؟"

"کیا تم یہ کہنا چاہ رہی ہو کہ اسی جلی ہوئی لاش کو ظفر کی لاش تسلیم کرکے دفن کروا دیا جائے گا اور البرٹو مرحوم کے بارے میں کوئی چھان بین نہیں ہوسکے گی؟"

اس نے اپنے سر کو اثبات میں جنبش دیتے ہوئے پُراعتماد لہجے میں کہا "میں شرط لگانے کو تیار ہوں کہ ملبے سے ملنے والی لاش کی جو حالت ہو سو ہو لیکن اس کے دونوں ہاتھ اس بری طرح جلا دیے گئے ہوں گے کہ ان سے فنگر پرنٹس اٹھانا ناممکن ہوگا۔ نہ ہی اس کے ہاتھوں کی جلد پر موجود پلاسٹک سرجری کے نشانات کا سراغ لگایا جاسکے گا۔ اس کے خلاف ہماری سب سے مضبوط اور ناقابل تردید دلیل یہی تھی کہ سرجری یا اسکن گرافٹنگ کے ذریعے اس کے دونوں ہاتھوں اور انگلیوں کے نشانات تبدیل کرکے اسے ظفر کی جگہ لینے کے لیے تیار کیا گیا ہے۔ ہم یہ بات ثابت نہ کرسکے تو ہماری کہانی کسی کی توجہ حاصل نہیں کرسکے گی۔"

وہ بالکل ٹھیک کہہ رہی تھی۔ اس وقت تک میرا ذہن اتنی دور تک نہیں جاسکا تھا لیکن مشکوک لاش کی برآمدگی کا یہی ایک مقصد ہوسکتا تھا کہ البرٹو کی ذات روشنی میں نہ آسکے اور وہ ایس بی ایف کے اختیارات سے محروم ہونے کے بعد زیرزمین رہ کر اپنے مذموم عزائم پر کام جاری رکھ سکے۔

انٹیلی جنس ٹاسک فورس میں "ظفر کے روپ میں اس کی تعیناتی ہی اس امر کی غماز تھی کہ وہ کسی طویل المدت منصوبے کے تحت پاکستان لایا بھیجا گیا تھا۔ اگر اسے اپنا مشن پورا ہونے سے پہلے

ہی پاکستان سے فرار ہونا پڑتا تو اس کی پوری سازش بدترین ناکامی سے دوچار ہو سکتی تھی۔ اسے جوں ہی یہ معلوم ہوا کہ میں اس کے راہبرے سلوپ کے اصل راز سے واقف ہو چکا ہوں تو اس کے شاطر ذہن نے فوراً ہی متبادل منصوبہ تیار کر لیا۔ اس منصوبے کی کامیابی کی صورت میں اسے اسپیشل ٹاسک فورس جیسے منظم اور بااختیار ادارے کی طرف سے کسی بھی مداخلت کا خطرہ باقی نہ رہتا۔ ساری لڑائی میرے اور اس کے درمیان رہتی جس کا نوٹس کرنا اس کے لیے بہت زیادہ دشوار ثابت نہ ہوتا اور وہ اپنے کام کو آگے بڑھانے میں کامیاب ہو جاتا۔ وہ ایس ٹی ایف میں شامل رہ کر یہ دیکھ چکا تھا کہ ملکی مفادات کے تحفظ کے معاملے میں یہ تنظیم کس قدر مؤثر بلکہ خوں خوار ثابت ہوئی تھی۔ اسی وجہ سے اس نے اس تنظیم کو عسکری قوت سے مخاصمت کی راہیں مسدود کرنے کی کوشش کی تھی جو باری النظر میں بار آور ثابت ہوتی نظر آ رہی تھی۔ اسے ناکام بنانے کی بس ایک ہی صورت تھی کہ ہم لوگ البرٹو کو اس کی کمین گاہ سے نکال کر اسپیشل ٹاسک فورس کے بڑوں کے روبرو کھڑا کر دیتے تاکہ وہ اس کے ہاتھوں کے خود بخود جانے کے بعد یہ یقین کر لینے پر مجبور ہو جاتے کہ وہ ظفر نہیں بلکہ اس کے فنگر پرنٹس میں لپٹا ہوا کوئی خطرناک سازشی ہے جو ان کی آنکھوں میں دھول جھونک کر عرصہ دراز تک ان کے سینوں پر مونگ دلتا رہا ہے۔

ربیا میرے ذہن کو الجھا کر اپنا بدن خشک کرنے میں مصروف ہو چکی تھی۔ بظاہر وہ میری طرف سے بےپروا نظر آنے کی کوشش کر رہی تھی لیکن اس کی حرکات و سکنات سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ اس کے ذہن میں اس وقت بھی کھچڑی پک رہی تھی جب کہ میرا ذہن الجھاؤ کا شکار ہونے کے بعد ہر جذباتی تحریک و ترغیب سے بےنیاز ہو چکا تھا۔

میں خالی خالی نظروں سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے اسی پہیلی میں الجھا رہا پھر اچانک ہی مجھے اس اندھیری سرنگ میں روشنی کی ایک کرن نظر آئی اور میں بےساختہ انداز میں اپنی جگہ سے اٹھ کھڑا ہوا۔

"تم ٹھیک سوچ رہی ہو لیکن اس معاملے میں البرٹو بلنڈر کر چکا ہے۔ وہ اتنی آسانی کے ساتھ کہیں بھی روپوش ہونے میں کامیاب نہیں ہو سکے گا۔" میں نے پُرجوش انداز میں کہا۔

ربیا چونک کر مجھے استفسار طلب نگاہوں سے گھورنے لگی۔

"ذرا اس کا سبب بھی بیان کر ڈالو۔"

"البرٹو کی حد سے بڑھی ہوئی خوداعتمادی کی وجہ سے۔" اس کا خفیہ ٹھکانا ہماری نظروں میں آ چکا ہے۔ ہم اس کی نشاندہی کر کے اپنے دعوے میں وزن پیدا کر سکتے ہیں۔"

"میرا خیال ہے کہ وہ اتنا احمق نہیں ہے۔ اس سفارتی دورانیے میں ہمیں کچھ بھی نہیں مل سکے گا۔ اس نے پہلی فرصت میں اس ٹھکانے کو خیرباد کہہ دیا ہو گا۔"

"ہو سکتا ہے کہ ہمیں وہاں ترتیب یافتہ بندر یا مردہ بندر کی لاش نہ ملے لیکن اس دور افتادہ عمارت میں پائے جانے والے تصادم کے آثار بہت کچھ ثابت کر سکتے ہیں۔ وہاں خاصی فائرنگ ہوئی تھی۔ دوسری طرف کے کم از کم دو افراد کا خون بھی بہا تھا۔ یہ نشانیاں ہماری مدد کر سکیں گی۔"

"اندازہ تو میری بھی یہی ہے۔" وہ سپاٹ لہجے میں بولی۔ "لیکن میرا دل کہہ رہا ہے کہ ہمارا واسطہ بہت چالاک حریف سے پڑا ہے جو پیش قدمی کرنے کے ساتھ ساتھ اپنے قدموں کے نشانات مٹا رہا ہے، کاش اس سے کہیں کوئی چوک ہو گئی ہو۔"

وہ افریقی کا لباس پہن رہی تھی کہ روم سروس کا ایک آدمی ناشتا لے آیا۔ اتنی تاخیر سے ناشتا طلب کیے جانے کی وجہ سے اس کے ہونٹوں پر معنی خیز مسکراہٹ کھیل رہی تھی۔ ربیا نے بھی ہم نے ہوٹل کے رجسٹر میں اپنے ناموں کا اندراج مسٹر اور مسز خوب کے طور پر کرایا تھا۔ ہماری عمروں اور چہروں پر رکھتے ہوئے چوتھی عزائم کی وجہ سے وہ ادھیڑ عمر شخص ہم دونوں کو بنی مون زدہ نیا نیا جوڑا سمجھ بیٹھا تو اس کے لیے اسے قصوروار نہیں ٹھہرایا جا سکتا تھا۔ ہوٹل کی پُرسکون خلوت میں طویل رات گزارنے کے بعد ربیا کے مثالی شبابی وجود پر تازہ تازہ غسل کی بھرپور نمی جھلملا رہی ہو تو گزرنے والے لمحات کی داستان کی گواہی خود ہی مل جاتی ہے۔

تھوڑی دیر بعد ہم دونوں ہوٹل سے نکل کھڑے ہوئے۔ ہم کراچی سے ایک دو فاضل جوڑوں کے علاوہ کچھ بھی نہیں لائے تھے اور وہ بھی ہمارے پرانے ہوٹل میں رہ گئے تھے۔ آثار سے ظاہر ہو رہا تھا کہ ہمیں اسلام آباد میں قدرے طویل قیام کرنا پڑے گا اس لیے لباس اور دیگر اشیائے ضرورت کی فوری خریداری ناگزیر ہو گئی تھی۔

ہوٹل سے نکلنے کے بعد ہم خیابانِ کشمیر پر آنے کے بجائے آب پارہ کے بازار کے عقبی حصے کی طرف چل دیے۔ اس امر میں کوئی شبہ نہیں کہ جدید ترین اور بہترین ملبوسات کی بیشتر قابلِ ذکر دکانیں بلیو ایریا میں ہی واقع ہیں لیکن میں البرٹو کی طرف سے شدید ذہنی انتشار میں مبتلا ہو چکا تھا۔ اس نے ہمارے ہاتھوں مار کھانے کے فوراً بعد ہی جو جوابی اقدام کیے تھے ان کی روشنی میں یہ امکان بھی بعید از قیاس نہیں تھا کہ وہ ہماری تلاش میں شہر کی خاک چھانتا پھر رہا ہو۔ اس نے اپنے جعلی مرنے کا ڈراما کھیل کر اپنی بےگناہی کا ثبوت فراہم کر دیا تھا۔ اگر وہ ہم دونوں کو ڈھونڈ کر ٹھکانے لگانے میں کامیاب ہو جاتا تو شاید دنیا کی کوئی طاقت پاکستان میں البرٹو و بلنڈر جیسے خطرناک بین الاقوامی مجرم کا وجود ثابت نہیں کر سکتی تھی۔ اسی خطرے کی وجہ سے میں نے مین روڈ کا رخ کرنے سے گریز کیا تھا اور اسی بلاک کی عقبی دکانوں اور اندرونی مارکیٹوں سے ہی اپنی فوری ضروریات پوری کرنے کا فیصلہ کیا تھا۔

ارسل خان کی آمد تک ہمارے پاس وقت کی رفتار تھک اس

لیے ہم بے فکری کے ساتھ دکانوں کا طواف کرتے رہے لیکن ویرا کے مطلب کا کوئی اچھا لباس نظر نہیں آسکا۔ ہم نے وہیں سے ٹیکسی پکڑی اور چند منٹ کی مسافت طے کرکے جناح سپر مارکیٹ پہنچ گئے۔

اس بازار میں مقامی ملبوسات کے ساتھ ہی غیر ملکیوں کی ضروریات کا سازوسامان بھی بھرا ہوا تھا۔ پہلی ہی دکان سے ویرا نے اپنی شاپنگ مکمل کرلی۔ چار بجے کے قریب مجھے بھوک چمکنے کا احساس ہوا۔ میرے استفسار پر ویرا نے بھی کچھ کھانے کی خواہش کا اظہار کیا اور ہم ایک ریستوران میں جا گھسے۔

ہم ریستوران میں ایک میز کے گرد کرسیاں سنبھال ہی رہے تھے کہ اچانک ویرا کے چہرے کا رنگ متغیر ہوگیا۔ وہ اپنی کرسی کو بھول کر ایک جانب گھورے جا رہی تھی جیسے اسے وہاں کوئی غیر متوقع اور حیرت ناک چیز نظر آگئی ہو۔ میں نے اس کی نگاہوں کے تعاقب میں اسی سمت میں نظریں دوڑائیں تو میں بھی چونکے بغیر نہ رہ سکا۔ وہاں ایک میز کے گرد ایک جوڑا بیٹھا ہوا تھا۔ ان میں سے مرد کا چہرہ میرے لیے اجنبی نہیں تھا۔

"اسے اس بری طرح گھورنے کی ضرورت نہیں" میں نے ویرا کو کہنی مارتے ہوئے آہستگی کے ساتھ کہا "اسے نظر انداز کرکے خاموشی سے اپنی کرسی پر بیٹھ جاؤ۔"

وہ یوں چونکی جیسے میں نے اسے گہری نیند سے بیدار کردیا ہو، پھر خفت آمیز ہنسی کے ساتھ بولی "میں سمجھ رہی تھی کہ وہ میرا وہم ہے لیکن غنیمت ہے کہ تم نے بھی اسے پہچان لیا ہے۔"

"نہ پہچاننے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ تمہاری یادداشت قابل رشک ہے۔"

وہ البرٹو کے ان ساتھیوں میں سے ایک تھا جنہوں نے اسلام آباد کے مضافاتی ویرانے میں ہم دونوں کو جال پھینک کر پکڑنے کی کوشش کی تھی۔ اس مقابلے میں ہمیں البرٹو کے ساتھیوں کی صحیح تعداد کا اندازہ نہیں ہوسکا تھا کیونکہ وہ لوگ اندھیرے میں چھپے ہوئے تھے لیکن ابھی ریستوران کی میز پر بیٹھا ہوا شخص سو فی صد وہی تھا جو اپنی رائفل سمیت روشنی میں ہمارے سامنے آگیا تھا۔

ان دونوں کی میز پر چائے کے لوازم کی موجودگی سے اندازہ ہورہا تھا کہ وہ دونوں کافی دیر سے وہاں بیٹھے ہوئے تھے۔ وہ لڑکی خاصی خوبرو اور متناسب الاعضا تھی اور ہنس ہنس کر بے تکلفانہ انداز میں اپنے ساتھی سے باتیں کررہی تھی۔ وہ کسی ندیدے مرد کی طرح پورے اشتیاق سے اسی لڑکی کو دیکھے جا رہا تھا۔ ہماری میز اس کے پچھلی سمت پر تھی اس لیے وہ شاید ہماری موجودگی کا ادراک ہی نہیں کرسکا تھا ورنہ ہماری طرح اسے بھی اپنے ردعمل پر قابو پانا دشوار ثابت ہوسکتا تھا۔

"یہ دونوں ہم سے پہلے یہاں موجود نہ ہوتے تو میں کسی بھی قیمت پر اسے اتفاق تسلیم نہیں کرسکتا تھا" میں نے اپنے چہرے کو کلائی کی اوٹ میں چھپاتے ہوئے سرگوشیانہ لہجے میں کہا "شاید قسمت ہم پر مہربان ہورہی ہے۔ ہمیں ہر قیمت پر اسے پکڑنے کی کوشش کرنی چاہیے۔"

"ہمیں میز بدل لینی چاہیے" ویرا نے بڑبڑاتے ہوئے کہا۔ "اسے سرسری طور پر بھی اپنے قرب وجوار کا جائزہ لینے کا دھیان آگیا تو وہ ہمیں دیکھ کر پہچان لے گا۔"

ویرا کی تجویز معقول تھی۔ اس وقت ریستوران میں صرف چند ہی میزیں آباد تھیں۔ میں نے ویٹر کی آمد سے پہلے ہی وہ میز بدلنے کا ارادہ کرتے ہوئے اپنی جگہ چھوڑ دی۔

ریستوران کے ایک دور افتادہ گوشے میں میز خالی تھی۔ وہاں سے ہم پہچانے جانے کے خطرہ مول لیے بغیر ان دونوں کی نگرانی کرسکتے تھے۔

ریستوران میں آتے ہوئے ہم دونوں ہی کھانا کھانے کا ارادہ کرکے آئے تھے لیکن البرٹو دیلما کے ایک ساتھی کی موجودگی کی وجہ سے میں نے اپنا ارادہ تبدیل کردیا اور چائے کے ساتھ کچھ اسنیکس کا آرڈر دینے پر اکتفا کیا تاکہ ہمیں اچانک ہی ریستوران چھوڑنے کی ضرورت محسوس ہو تو کھانے کی طوالت ہمارے آڑے نہ آسکے۔

"ادھر کچھ عشق ومحبت کا معاملہ معلوم ہوتا ہے" ویرا نے نئی میز پر اپنی جگہ سنبھالنے کے بعد کہا "تم بلاوجہ اپنے اور میرے معدے پر جبر کررہے ہو۔ وہ دونوں فی الحال یہاں سے اٹھنے کے موڈ میں نظر آرہے ہیں۔ ہوسکتا ہے کہ کھانا ختم کرلینے کے بعد بھی ہمیں ان کے انتظار میں یہاں بیٹھے رہنا پڑے۔"

"پیشہ ور بدمعاش عشق ومحبت کے چکروں سے عموماً دور رہتے ہیں" میں نے اپنے لیے سگریٹ منتخب کرنے کے بعد پیکٹ ویرا کی طرف بڑھاتے ہوئے کہا "تم بھول رہی ہو کہ اسی شہر میں ہم روحی کے گیسٹ ہاؤس میں ایک رات گزار چکے ہیں۔ وہ اس سے زیادہ حسین اور دلکش لڑکیاں فراہم کرنے کی دعوے دار تھی۔ وہ لڑکی جس بے تکلفی اور اعتماد سے ہنس ہنس کر باتیں بگھار رہی ہے اس سے صاف ظاہر ہورہا ہے کہ وہ کوئی گھریلو خاتون نہیں بلکہ کوئی پیشہ ور کال گرل ہے۔ ہوسکتا ہے کہ ہمارے شکار نے پچھلی رات کی کلفت کو بھلانے کے لیے اس سے آج کا سودا کیا ہو۔"

"پیشہ ور لڑکیوں میں کوئی کھلاڑی اتنی گہری دلچسپی نہیں لیتا!" اس نے میری بات کاٹ کر فوراً ہی اعتراض جڑ دیا "وہ اس لڑکی کے سامنے کاٹھ کا الو بنا ہوا ہے۔"

"بے دلی سے بہترین شراب بھی پی جائے تو لطف نہیں ہوتا" میں نے اس کی سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا "ہر برے کام کے لیے اشتیاق ضروری ہوتا ہے۔ وہ شب بسری سے پہلے موڈ بنانے کا قائل معلوم ہوتا ہے۔"

ویرا وقت گزاری کے لیے بحث پر آمادہ ہوگئی اور میں نے بھی اس سے الجھنے کا فیصلہ کرلیا۔

[illegible] بھولی ہوئی [illegible] چائے کے ساتھ لطف اندوز [illegible]

دیر تک لطف اندوز نہیں ہوسکے۔ میں چائے کی دوسری پیالی سے پہلا گھونٹ ہی لے پایا تھا کہ ہمارے شکار نے اپنی جگہ چھوڑ دی اور ریستوران سے نکاسی کے راستے کی طرف بڑھتا چلا گیا۔ میں نے بھی فوراً ہی اپنی جگہ چھوڑ دی۔

"تم لڑکی پر نگاہ رکھو!" میں نے عجلت میں وردا سے کہا "وہ ہمارے واپسی سے پہلے اٹھ جائے تو تم بھی ٹیکسی سے ہوٹل لوٹ جانا۔ میرا خیال ہے کہ وہ آدمی واپس یہیں آئے گا تو میں بھی اسی کے ساتھ لوٹ آؤں گا۔ جاتے ہوئے سامان کے تھیلے اپنے ساتھ لے جانا نہ بھول جانا۔"

ہوٹل کے عملے کو اپنے اوپر کسی شبے کا موقع دیے بغیر میں مناسب رفتار سے چلتا ہوا ریستوران سے باہر نکلا تو میرا شکار کچھ فاصلے پر واقع پارکنگ لاٹ کی طرف جا رہا تھا۔

میں تذبذب میں مبتلا ہو گیا۔ اگر وہ اپنی گاڑی سے کوئی چیز لے کر واپس آنے کا ارادہ رکھتا تھا تو مجھے وہیں رک کر اس کی واپسی کا انتظار کرنا چاہیے تھا اور اگر وہ اپنی ساتھی لڑکی کو چھوڑ کر کہیں جانے کا ارادہ رکھتا تھا تو مجھے اس کے تعاقب کے لیے کسی سواری کا بندوبست کرنے کی ضرورت تھی۔

میں غیر ارادی طور پر ایک خالی ٹیکسی کے قریب جا کر رک گیا۔

مجھے جلد ہی اس تذبذب سے نجات مل گئی کیونکہ مجھے پارکنگ لاٹ سے ایک سرخ کار باہر نکلتی ہوئی نظر آ گئی۔ اس کی ڈرائیونگ سیٹ پر وہی شخص براجمان تھا۔ میں تیزی کے ساتھ دروازہ کھول کر خالی ٹیکسی کی عقبی نشست پر سوار ہو گیا۔ میرے اس رویے پر ڈرائیور نے گردن گھما کر حیرت سے میری طرف دیکھا لیکن اس سے قبل کہ وہ مجھ سے کچھ کہتا، میں نے جیب سے سو روپے کا ایک نوٹ نکال کر اس کی طرف بڑھا دیا۔

"یہ سرکاری کام ہے" میں نے خشک اور بھاری لہجے میں کہا۔ "سرخ کار کے پیچھے چلو! تم نے اس کا پیچھا کرنے میں احتیاط سے کام لیا تو تمہیں ایک اور نوٹ مل سکتا ہے۔ کرایہ اس کے علاوہ ہوگا۔"

ہر بڑے شہر کے ٹیکسی ڈرائیوروں کی طرح، وہ بھی نہ جانے کتنی بار ایسی صورت حال سے دوچار ہو چکا ہوگا۔ مفروروں، مجرموں اور دشمنوں کا پیچھا کرنے والے بے وسیلہ لوگوں کو ہر جگہ ٹیکسی ڈرائیوروں پر ہی انحصار کرنا پڑتا ہے اور وہ معقول انعام ملنے کی صورت میں عموماً پوری رازداری اور دیانت داری سے اپنا فرض نبھاتے ہیں۔

اس نے میرے ہاتھ سے نوٹ لیتے ہی اپنی سال خوردہ ٹیکسی کا انجن اسٹارٹ کیا اور ٹیکسی رینگتی ہوئی سڑک پر نکل آئی۔ مجھے پورا یقین تھا کہ اس وقت تک میرا شکار میری موجودگی سے واقف نہیں ہو سکا تھا۔

ٹیکسی ڈرائیور نے مجھے قطعاً مایوس نہیں کیا اور نہایت احتیاط کا مظاہرہ کرتے ہوئے، ہوشیاری کے ساتھ سرخ کار کا پیچھا کرتا رہا۔ انعام کے علاوہ سرکاری کام والی بات نے بھی اس پر اپنا اثر دکھایا تھا۔

تقریباً دس منٹ تک وہ کار اسلام آباد کی صاف ستھری سڑکوں پر دوڑتی رہی، پھر مرگلہ روڈ پر ایک وسیع و عریض بنگلے کے کمپاؤنڈ میں داخل ہو گئی۔ میرے ڈرائیور نے اس بنگلے سے چند سو گز دور نکلنے کے بعد ٹیکسی فٹ پاتھ سے لگا کر روک دی۔

"صاحب! برا نہ مانو تو ایک بات پوچھ لوں؟" چند ثانیوں کی بوجھل خاموشی کے بعد ڈرائیور نے میری طرف گھوم کر خاصے معذرت خواہانہ انداز میں سوال کیا۔

میں اپنا سر اثبات میں ہلا کر رہ گیا۔ اس وقت میرا ذہن اپنے شکار کی اس عمارت سے واپسی کے وقت کا تعین کرنے میں الجھا ہوا تھا۔

"لال گاڑی والا تمہیں کس سلسلے میں مطلوب ہے؟" میرے ایما پر اس نے سوال کیا۔

"وہ اہم سرکاری راز وں کو ادھر ادھر کرتا ہے" اسی لیے اس پر نظر رکھی جا رہی ہے۔"

"اوہ!" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا "ہو سکتا ہے کہ وہ کافی دیر تک واپس نہ لوٹے۔ میں ٹیکسی اگلی گلی میں کھڑی کر لیتا ہوں۔ یہاں ہم لوگ کسی کی نظروں میں آ جائیں گے۔ اس اڈے کے چاروں طرف خاصی دیکھ بھال ہوتی رہتی ہے۔ ہم الجھن میں بھی پڑ سکتے ہیں۔"

اس کی زبان سے اڈے کا ذکر سن کر میں چونک پڑا "کیا تم اس عمارت سے واقف ہو؟"

"یہ شہباز خان کا اڈا ہے اور یہاں ہر وقت دو چار بار سوخ افسر یا تاجر موجود رہتے ہیں۔" اس نے غیر ضروری طور پر اپنا لہجہ دھیما کرتے ہوئے ڈرامائی لہجے میں کہا "اندر ولایتی شراب اور ہر قوم کی لڑکیوں کی ریل پیل رہتی ہے، جس سے شہباز خان ہر رات لاکھوں روپے کماتا ہے۔"

"پھر تو تم رومی کے اڈے سے بھی واقف ہوگے؟" میں نے اس پر اپنی معلومات کا رعب ڈالنے کے لیے پوچھا۔

"رومی تو شہباز خان کی رکھیل ہے۔ لوگ اس کے یہاں آتے ہیں اور وہ اپنا دل پشوری کرنے کے لیے رومی کے پاس جاتا ہے۔ برسوں رومی کے اڈے پر ایک بڑی واردات بھی ہو چکی ہے۔ شریف اور عزت دار لوگ اب ادھر کا رخ کرنے سے کترانے لگیں گے۔ ویسے شہباز خان میرا بہت اچھا واقف کار ہے۔ گھر سے کلب لانے پر کئی بار مجھے انعام بھی دے چکا ہے۔ تم چاہو تو میں اس سے لال گاڑی والے کے بارے میں معلومات حاصل کر سکتا ہوں۔"

میں نے اسے کڑی نظروں سے گھورا اور کہا "مجھ سے الگ ہونے کے بعد تم یہ بات بھول جاؤ گے تو بہت اونچا کھیل نہیں، تم

نے اس میں اپنی ٹانگ اڑائی تو بے موت مارے جاؤ گے۔"

"ارے باپ رے!" اس نے بوکھلا کر اپنے دونوں کانوں کو ہاتھ لگائے پھر مستعدی کے ساتھ پوچھا "میرے لیے کیا حکم ہے؟ ٹیکسی گلی میں لے جاؤں یا یہیں کھڑا رہوں؟"

"آپ نے عقب نما آئینے میں دیکھتے ہوئے" آہستہ آہستہ آگے چلو پھر اسی سڑک پر واپس لوٹ آنا۔ اسے باہر نکلنے میں زیادہ دیر نہیں لگانی چاہیے" میں نے اسے ہدایت کی۔

اس عمارت کے بارے میں جان لینے کے بعد میں نے حساب لگایا تھا کہ میرے شکار کو کسی نئی لڑکی کی ضرورت نہیں تھی۔ اس کی ساتھی ریستوران میں اس کی منتظر تھی۔ غالب امکان یہی تھا کہ وہ لڑکی کے شباب کو دو آتشہ بنانے کے لیے ولایتی شراب کی جستجو میں وہاں تک آیا تھا۔ اس کے علاوہ کوئی اور معاملہ ہوتا تو وہ خود دوڑ لگانے کے بجائے ریستوران سے فون کر کے بھی متعلقہ آدمی سے بات کر سکتا تھا۔ اس وقت اس کے سر پر اپنی ساتھی لڑکی کے دلآویز پیکر کا بھوت سوار تھا اس لیے مجھے پورا یقین تھا کہ وہ شبانہ خان کے اڈے سے جلد از جلد باہر نکلنے کی کوشش کرے گا کیونکہ اسے وہاں صرف پیسے دے کر شراب کی بوتل لینی تھی۔

سڑک پر کچھ دور جانے کے بعد ڈرائیور اچانک ہی تحسین آمیز انداز میں بول پڑا "تمہارا اندازہ واقعی درست ثابت ہوا۔ لال گاڑی باہر نکل کر واپس مڑ رہی ہے۔"

میری گردن غیر ارادی طور پر پیچھے گھوم گئی۔ اس اثنا میں لال گاڑی سڑک پر آ چکی تھی۔

اس سڑک پر عام طور پر ٹریفک کا زیادہ ہجوم نہیں ہوتا اس لیے ڈرائیور نے ٹیکسی ذرا ہی واپس گھمائی اور درمیانی فاصلے کا بڑھتا ہوا فرق کم کرنے کے لیے یکایک ہی رفتار بڑھانی شروع کر دی۔

لال گاڑی کے پہلے موڑ سے ہی میں نے اندازہ لگا لیا کہ وہ واپس ریستوران کی طرف جا رہا تھا۔

"مجھے لال گاڑی سے پہلے اسی مقام پر پہنچا دو جہاں سے ہم نے سفر کا آغاز کیا تھا" میں نے اس کو اگلی ہدایت دی اور اس پرانی ٹیکسی کی رفتار میری توقع سے بھی زیادہ تیز ہوتی چلی گئی۔

میں نے میٹر پر ایک نگاہ ڈالی اور مزید دو سو روپے ڈرائیور کے حوالے کر دیے۔

"اب تمہیں ایک کام اور کرنا ہوگا" پیسے دینے کے بعد میں نے کہا "لال گاڑی والا جب گاڑی پارک کر کے کہیں جائے تو تم اس کی کار کے پچھلے ٹائر کی ہوا نکال دینا یا اس میں پنکچر کر دینا۔"

اس وقت تک وہ بلا چون و چرا میری ہر بات مانتا چلا آ رہا تھا لیکن اس مرحلے پر اس نے متردد انداز میں کہا "میں تمہارے حکم پر یہ سب کر تو رہا ہوں لیکن سچ بات یہ ہے کہ میرا دل ڈوب رہا ہے۔ کوئی گڑبڑ ہوئی تو میرے بال بچوں کو کوئی دو وقت کی روٹی کے لیے بھی نہیں پوچھے گا۔ ہم غریب لوگ اپنا دال روٹی ہی میں مگن رہتے ہیں صاحب! ہمیں زیادہ کی کوئی ہوس نہیں ہوتی۔ تمہارے انعام جتنی رقم میں دو دن میں بھی مشکل سے کماتا ہوں۔"

میں نے اس کے خوف کا سبب بھانپتے ہوئے نرمی سے کہا۔ "میری دی ہوئی رقم سے فکر میں نہ پڑو۔ تمہاری حد تک یہ بالکل سیدھا سادہ کام ہے۔ لال گاڑی کا ایک ٹائر ناکارہ کر کے تم وہاں سے چلے جانا۔ آگے کا معاملہ میں خود سنبھال لوں گا۔ اس میں تمہیں نہیں الجھاؤں گا۔"

ڈرائیور میری بات کے جواب میں کچھ نہیں بولا۔ اس نے مہارت اور تیز رفتاری کا مظاہرہ کرتے ہوئے مجھے بہت جلد میری منزل پر اتار دیا۔ میں دوستانہ انداز میں اس کے شانے پر تھپکی دے کر ٹیکسی سے اترا اور لمبے لمبے ڈگ بھرتا ہوا ریستوران کی طرف بڑھتا چلا گیا۔ اس وقت تک لال گاڑی کا دور دور تک پتا نہیں تھا۔

ریستوران کے دروازے سے اندر قدم رکھتے ہی میری کھوپڑی بھک سے اڑ گئی۔

میرے شکار والی میز بالکل سامنے ہی تھی لیکن اس وقت وہ خالی پڑی ہوئی تھی۔ میرے شکار کی ساتھی لڑکی میری غیر حاضری میں کہیں غائب ہو چکی تھی۔

میرے ذہن میں پہلا خیال یہی آیا کہ مجھے زبردست چوٹ دی گئی تھی۔ شاید میرا شکار میری موجودگی سے واقف ہو گیا تھا لیکن وہ شروع سے آخر تک نہایت کامیابی کے ساتھ خود کو بے خبر ظاہر کرتا رہا۔ وہ مجھے اپنے ساتھ لگا کر ہوٹل سے باہر لے گیا اور پیچھے سے اس کی ساتھی لڑکی غائب ہو گئی۔ دوسری طرف میں نے اپنی حد سے بڑھی ہوئی خود اعتمادی کی وجہ سے اسے کھو دیا۔ اگر میں اس کا پیچھا نہ چھوڑتا تو شاید وہ خود ہی مجھے تھکا دے کر نکل بھاگنے کی کوشش کرتا اور میں ناکامی کے بعد پیچ و تاب کھاتا رہ جاتا۔

وہ خیالات میرے ذہن میں ایک سیکنڈ کے ہزارویں حصے میں آ کر گزر گئے اور ان کے فوراً بعد ہی مجھے خیال آیا کہ اس لڑکی کی نگرانی کے لیے دیرا موجود تھی۔ لڑکی نکل بھاگی تھی تو دیرا کو بھی اس کے پیچھے جانا چاہیے تھا یا پھر میری ہدایت کے مطابق ہوٹل لوٹ جانا چاہیے تھا۔ اس خیال کے ساتھ ہی میری نظریں اپنی میز کی طرف اٹھ گئیں۔ دیرا بدستور وہاں براجمان تھی اور ہاتھ لہرا کر مجھے اپنی طرف آنے کا اشارہ کر رہی تھی۔

میں اپنے خیالات کی برق رفتاری پر جھنجلا کر رہ گیا۔ لڑکی کے غائب ہونے کے بارے میں کچھ سوچنے سے پہلے مجھے دیرا کی میز کی طرف دیکھ لینا چاہیے تھا۔ لیکن وہ سب میرے بس سے باہر تھا۔ ان دنوں میں خطرات سے لڑ کر ہی جی رہا تھا۔ اس لیے ہر منفی صورت حال پر ذہن کسی ارادے کے بغیر ہی چل پڑتا تھا۔

"تم مجھے تنہا چھوڑ کر کہاں گئے تھے؟" دیرا نے چھوٹتے ہی سوال کیا۔

"مجھے واپس لوٹنے میں زیادہ دیر نہیں ہوئی لیکن لڑکی غائب

ہے۔ وہ کہاں گئی؟" میں نے کرسی سنبھالتے ہوئے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

"اسے میں نے بھگا دیا" وہ فخریہ لہجے میں بولی "اب تمہارا شکار اکیلا رہ گیا ہے۔ اس سے ہم آسانی سے نمٹ سکیں گے" پھر وہ بڑی طرح چونک کر بولی "مگر اسے تم کہاں چھوڑ آئے ہو؟"

"اگر اس کا مقدر خراب ہے یا اس کے دماغ میں کیڑے پڑ گئے ہیں تو وہ ضرور ادھر آئے گا" میں نے جھنجلا کر کہا "لیکن تمہیں اس لڑکی پر طبع آزمائی کرنے کی کیا ضرورت تھی؟"

"میرے سامنے بدماغ شوہروں جیسی حرکتیں کرنے کی ضرورت نہیں" وہ رنجش کے ساتھ بولی مگر فوراً ہی خود بخود نرم پڑ گئی۔ "تمہارا اندازہ درست تھا۔ وہ ایک ادنیٰ سی کال گرل تھی۔ جب میں نے اسے بتایا کہ وہ ایک بھوتنی قاتل سے اپنے وقت اور جسم کا سودا کر بیٹھی ہے تو وہ بے چاری اس بری طرح خوف زدہ ہوئی کہ اپنی جیب سے بل ادا کر کے رفو چکر ہو گئی۔ میرا خیال تھا کہ اس لڑکی کی وجہ سے تمہیں اپنے شکار کو پھانسنے میں دشواری ہو سکتی ہے۔ میں نے تمہارے لیے سہولت پیدا کرنے کی کوشش کی اور تم بلاوجہ مجھے آنکھیں دکھا رہے ہو۔ کبھی تو میرے بھی کسی کام کی تعریف کر دیا کرو۔"

"تم نے میرا سارا منصوبہ چوپٹ کر دیا ہے" میں نے اسے گھورتے ہوئے تلخ لہجے میں کہا "لڑکی کو موجود نہ پا کر وہ مجھ سے زیادہ بوکھلا جائے گا اور ہمیں فوراً ہی اس پر ہاتھ ڈالنا پڑ جائے گا۔ وہ شراب لینے گیا تھا اور اب کسی بھی لمحے یہاں پہنچنے والا ہو گا۔"

"وہ آ گیا!" ویرا میری بات پوری ہوتے ہی بول پڑی۔ اس کی نگاہیں دروازے کی طرف تھیں۔

میں نے دلچسپی سے اپنی کرسی کا رخ گھما کر کن انکھیوں سے اس طرف دیکھا تو وہ شخص بری طرح بوکھلایا ہوا نظر آیا۔ وہ دروازے کے قریب کھڑا گھور اندھیرے سے تیز روشنی میں پہنچ جانے والے کسی الو کی طرح تیزی سے اپنی پلکیں جھپکاتے ہوئے ویسے تیرا رہا تھا۔ اس نے جس حسین و جمیل لڑکی کی صحبت سے لطف اندوز ہونے کے لیے پاپڑ بیلے تھے وہ یک بیک غائب ہو چکی تھی اور وہ خود قابل رحم حالت میں نظر آ رہا تھا۔

پھر وہ استفسار کے لیے ریستوران کے مختصر سے کاؤنٹر کی طرف بڑھ گیا۔

"یہ اب یہاں نہیں رکے گا" میں نے ویرا کو ٹوکا "میں اس کے پیچھے نکلوں گا۔ تم بل ادا کر کے دفع ہو جانا۔ باہر مجھ سے ملاقات نہ ہو تو ہوٹل کی طرف چلی جانا۔ پتا نہیں اب کہاں کہاں کی خاک چھاننی پڑے گی؟"

"ہو سکے تو باہر میرا انتظار کر لینا۔ میں بل ادا کرنے میں زیادہ دیر نہیں لگاؤں گی۔"

میں اسے گھورتا ہوا وہاں سے اٹھ کر نکاسی کے راستے کی طرف چل دیا۔

لڑکی کے غائب ہونے کی وجہ سے اس شخص کا ذہن پراگندگی کا شکار ہو گیا تھا جس کے اثرات اس کی چال ڈھال تک پر مرتب ہو رہے تھے۔ وہ متلاشی نظروں سے ادھر ادھر دیکھتا ہوا بے اعتنائی کے عالم میں اپنی گاڑی کی طرف جا رہا تھا۔ غنیمت یہ تھا کہ ریستوران کے عملے نے اس لڑکی سے ویرا کی ملاقات کے بارے میں زبان نہیں کھولی تھی ورنہ وہ ریستوران سے نکلنے سے پہلے ویرا کی طرف ضرور متوجہ ہوتا اور ہم دونوں کو پہچانتے ہی اسے حقیقی خطرے کا ادراک ہو جاتا جس کے بعد صورت حال کوئی بھی ہنگامی موڑ لے سکتی تھی۔

باہر نکلنے کے بعد میں نے یہ دیکھ لیا تھا کہ مجھے لانے والی ٹیکسی اس علاقے میں موجود نہیں تھی۔ شاید ٹیکسی ڈرائیور اپنا کام مکمل کرنے کے بعد "میری ہدایت پر عمل کرتے ہوئے" وہاں سے رخصت ہو چکا تھا۔

وہ شخص اپنی گاڑی تک پہنچا اور جب میں نے لال گاڑی کو فوری طور پر پارکنگ لاٹ سے باہر نکلتے ہوئے دیکھا تو مجھے شدت کے ساتھ اپنی بے بضاعتی پر غصہ آنے لگا لیکن لال گاڑی کی حرکت ہموار نہیں تھی۔ گاڑی کا پچھلا حصہ کافی ڈگمگا رہا تھا۔ چند سیکنڈ میں ہی اس شخص کو بھی گڑبڑ کا ادراک ہو گیا۔ لال گاڑی رک گئی اور وہ شخص کار سے باہر نکل کر اپنی سمت کے عقبی پہیے کی طرف متوجہ ہو گیا۔

مجھے خوشی ہوئی کہ میرے تین سو ڈالر رائیگاں نہیں گئے تھے۔ ٹیکسی ڈرائیور نے اپنے خوف کے باوجود میری ہدایات پر پوری طرح عمل کیا تھا۔ لال گاڑی کا ناکارہ ہو جانے کی وجہ سے وہ شخص فوری طور پر وہاں سے روانہ ہونے کی پوزیشن میں نہیں رہا تھا۔

میں دور کھڑا رہا اور اسے گاڑی میں سے اوزار نکال کر پہیہ بدلنے کی تیاریاں کرتے دیکھتا رہا۔ اسی اثنا میں ویرا بھی فارغ ہو کر مجھ سے آن ملی۔

"یہاں کھڑے کیا سوچ رہے ہو؟" اس نے میری پشت پر ہاتھ مارتے ہوئے حیرت سے سوال کیا۔ اس کے دوسرے ہاتھ میں سامان کے تھیلے لٹکے ہوئے تھے۔

"وہ اپنی گاڑی کا ناکارہ پہیہ تبدیل کر رہا ہے" میں نے اس کی طرف دیکھے بغیر کہا "میں اس کی طرف جا رہا ہوں۔ موقع محل کی مناسبت سے تم مداخلت کا فیصلہ کرنے کے لیے آزاد ہو۔"

"تم فکر نہ کرو۔ اب وہ ہماری گرفت سے بچ کر نہیں جا سکے گا۔"

قدرے آگے جا کر میں نے اس کی پوزیشن کا اندازہ لگایا پھر ایک لمبا چکر کاٹ کر اس کی پشت کی جانب سے اس کے سر پر جا پہنچا۔ اس وقت تک وہ پہیے کے نٹ ڈھیلے کر کے گاڑی کو جیک پر اٹھا چکا تھا اور ہاتھ سے نٹ کھول کر پہیہ نکالنے میں مصروف تھا۔

آس پاس کئی گاڑیاں ضرور موجود تھیں لیکن اس لاٹ میں کوئی شخص موجود نہیں تھا۔ دکانوں اور برآمدوں میں موجود لوگ اتنی دور سے کچھ بھی نہیں دیکھ سکتے تھے۔ میں نے نہایت آہستگی اور خاموشی کے ساتھ ہیم گن نکال کر اس کا آہنی نوزل اس کی گردن سے لگا دیا۔

"ذرا بھی ہلنے جلنے کی کوشش کی تو میں تمہیں پل بھر میں جلا کر خاک کردوں گا۔" میں نے ہیم گن والے ہاتھ کو اپنے جسم کی اوٹ میں چھپاتے ہوئے غرا کر کہا۔

وہ اضطراری طور پر بری طرح بدکا تھا۔ جوں ہی اس کی نگاہ میرے چہرے پر پڑی، خوف اور دہشت سے اس کا چہرہ دھواں ہوگیا۔ "تت... تم مجھ سے کیا چاہتے ہو۔ رات کے واقعات میں میرا کوئی قصور نہیں تھا۔" اس نے ہکلاتے ہوئے بدقت تمام اپنی صفائی پیش کی۔

"ڈرو نہیں!" میں نے مکاری سے کام لیتے ہوئے اسے دلاسا دیا "مجھے تم سے کچھ معلوم کرنا ہے۔ تعاون کرو گے تو تھوڑی دیر بعد گلوخلاصی ہوجائے گی ورنہ..." میں نے دانستہ جملہ ادھورا چھوڑ دیا اور ہیم گن کا رخ چینک راڈ کی طرف کرکے اس کا ٹریگر دبا دیا۔

ہیم گن کے نوزل سے خارج ہونے والی مہلک شعاعوں کی پتلی سی نیلگوں دھار دن کے اجالے میں معدوم ہو کر رہ گئی تھی لیکن اس نے چینک راڈ کو دو حصوں میں تبدیل کردیا تھا۔ مڑی ہوئی آہنی سلاخ کا وہ حشر دیکھ کر اس کی آنکھوں میں خوف کے سائے گہرے ہوگئے اور اس نے پھنسی پھنسی آواز میں پوچھا "اجازت ہو تو میں ٹائر بدل لوں۔ میں وعدہ کرتا ہوں کہ کوئی گڑبڑ نہیں کروں گا۔"

میں نے اسے تیزی سے پہیہ بدلنے کی ہدایت کی اور اشارے سے ویرا کو اپنی طرف بلا لیا۔

ویرا نے آتے ہی اندازہ لگا لیا کہ صورت حال میرے قابو میں تھی۔ اس نے ڈرائیونگ سیٹ کا دروازہ کھول کر سامان کے تھیلے پسنجر سیٹ پر ڈالے اور جھک کر بقیہ تینوں دروازے بھی غیر مقفل کردیے۔

اس وقت کوئی شخص ادھر آنکلتا تو یہی سمجھتا کہ ہم تینوں مل کر اس گاڑی کا ناکارہ پہیہ بدلنے کی کوشش کررہے ہیں۔ میں نے اسے وحشت زدہ کرنے کے بعد ہیم گن اپنی جیب میں ڈالتے ہوئے اسے یہ بتا دیا تھا کہ میں اپنی جیب میں سے ہی اس کی کھوپڑی کو نشانہ بنا سکتا تھا۔

چند منٹ بعد ویرا اس گاڑی کو چلا رہی تھی اور میں اپنے شکار کے ساتھ عقبی نشست پر براجمان تھا۔

"میں حلفیہ کہتا ہوں کہ مجھے تم دونوں سے کوئی دشمنی نہیں ہے۔ ظفر نے کل دوسری مرتبہ مجھے بلوایا تھا اور ایک رات کے لیے دو ہزار روپے معاوضہ دیا تھا۔ میں نے جو کچھ کیا ظفر کے کہنے پر کیا تھا۔" کچھ دیر کی بوجھل خاموشی کے بعد اس نے خود ہی بھرائی ہوئی آواز میں بولنا شروع کردیا۔

"ظفر کون ہے؟" میں نے سرد اور سپاٹ لہجے میں سوال کیا۔

"بڑے کمرے میں جو گلا شگوف والا بیٹھا ہوا تھا، اسی کا نام ظفر ہے۔ وہ ان لوگوں میں سب سے بڑا معلوم ہوتا ہے۔ میں نے کل رات سے پہلے صرف ایک مرتبہ اس کے لیے کام کیا تھا۔ میرے فرشتوں کو بھی علم نہیں کہ اس کی تم سے کیا دشمنی چل رہی ہے۔ ویسے وہ خطرناک آدمی معلوم ہوتا ہے۔"

"کل رات وہاں کتنے آدمی تھے؟" میں نے اس سے اگلا سوال کیا۔

"ظفر سمیت چھ افراد تھے۔ ان میں سے دو کو تم نے زخمی کردیا تھا۔ تم لوگوں کے نکل بھاگنے کے بعد وہ غصے میں پاگل ہوا جارہا تھا۔ اور ذرا ذرا سی بات پر ہر ایک کو کاٹ کھانے کو دوڑ رہا تھا۔ اسے بھی گولی کا زخم آیا تھا۔"

"وہ ویران عمارت کب سے تم لوگوں کے زیر استعمال ہے؟"

"میں نے بتایا نا کہ میں کل پہلی بار وہاں گیا تھا۔ وہ عمارت ان لوگوں کی دیکھی بھالی تھی۔ ہوسکتا ہے کہ وہ کافی عرصے سے اسے استعمال کررہے ہوں۔"

"ظفر اور اس کے آدمیوں کے بارے میں تم کیا جانتے ہو؟" میں نے پوچھا۔

"میرے لیے وہ سب نئے لوگ ہیں۔ پنڈی میں پہلے کبھی ان سے واسطہ نہیں پڑا۔"

"تمہارا ان سے رابطہ کیسے ہوتا ہے؟ ان کے ٹھکانے کہاں کہاں ہیں؟"

"راجا بازار میں میری پرانی بیٹھک ہے۔ دونوں مرتبہ ظفر نے خود ہی مجھے فون کیا تھا۔ بعد میں اس کے آدمی مقررہ وقت پر مجھے اپنے ساتھ لے گئے تھے۔ مجھے اس سے رابطہ کرنے کی ضرورت ہی پیش نہیں آئی۔"

"وہ لڑکی کون تھی؟ تم اس کے ساتھ بارونق علاقوں میں کیا کرتے پھر رہے تھے؟"

"وہ ایک مہنگی کال گرل تھی۔" اس نے کھسیائے ہوئے انداز میں اعتراف کیا "ظفر نے گیارہ بجے مجھے لال مسجد کے پاس اتارا تھا تو اس کے بعد وہ لڑکی خود ہی مجھ سے آٹکرائی تھی۔ میں جب گاڑی کرائے پر لینے گیا تو وہ پہلے سے وہاں موجود تھی۔ میں شام کو چکرا کر اسے اپنی بیٹھک پر لے جانے والا تھا لیکن وہ اچانک ہی کہیں غائب ہوگئی۔ میں نے تو اسے پیسے بھی نہیں دیے تھے۔ ہوٹل والے بتا رہے تھے کہ وہ چائے وغیرہ کا بل اپنی گرہ سے ادا کرکے عجلت میں وہاں سے گئی تھی۔"

میں اس کی زبان سے گیارہ بجے کا ذکر سن کر چونک پڑا۔ اول خان کی فراہم کی ہوئی اطلاع کے مطابق ظفر کو صبح سویرے لا جسٹکس سیکیورٹی سیل کے دفاتر میں داخل ہوتے ہوئے دیکھا گیا تھا۔ اس کے بعد وہاں خوفناک آگ لگ گئی اور ظفر کو کسی نے بھی وہاں سے باہر نکلتے ہوئے نہیں دیکھا تھا لیکن میرے قیدی کی کہانی

پھر اور ہی جاری تھی۔ ظفر گیارہ بجے تک اسلام آباد میں زندہ نا رہا تھا اور یہ بات اس امر کا کھلا ثبوت تھی کہ آتش زدہ ملبے سے برآمد ہونے والی سوختہ لاش جعلی تھی۔ ظفر کے روپ میں چھپے ہوئے البرٹو ملیسانے اپنے مذموم مقاصد کے حصول کے لیے ایس پی ایف کے کسی اہلکار کو سرسری طور پر اپنا روپ دے کر آگ میں بھسم کر ڈالا تھا اور بعد میں اسی بدنصیب کو ظفر سمجھ لیا گیا تھا۔

"اگر وہ گیارہ بجے تک تمہیں اپنے ساتھ لیے پھر رہا تھا تو وہ کہاں کہاں گیا تھا؟ اس ویرانے میں تو سارا غصہ پوچھنے سے پہلے ہی ختم ہو گیا تھا" میں نے اس کو گھورتے ہوئے سوال کیا۔

"شاید تم لوگ ظفر کی کوئی جیپ لے بھاگے تھے" اس نے قدرے ہچکچاہٹ کے ساتھ کہنا شروع کیا" یہ معلوم ہونے کے بعد ظفر اپنے زخمیوں کو وہیں چھوڑ کر میرے ساتھ نکل آیا تھا۔ اس کی گاڑی میں ہی چلا رہا تھا۔"

"ایک منٹ!" میں نے اس کی قطع کلامی کرتے ہوئے کہا۔

"گاڑی کہاں سے آئی؟"

"دو گاڑیاں گیراج میں بند کی گئی تھیں۔ میں نے ان میں سے ایک نکالی تھی" اس نے بتایا۔

"اپنی کہانی جاری رکھو!" اسے خاموش پا کر میں نے لقمہ دیا۔ "مجھے ظفر کی نقل و حرکت کی ایک ایک تفصیل درکار ہے۔ مجھے اچھی طرح علم ہے کہ وہ کن مقامات پر گیا تھا۔ تم سے ذرا سی بھی لغزش ہوئی تو تمہارا انجام آہنی جیکب رانڈ سے مختلف نہیں ہو گا۔"

"وہ اسلام آباد کے پہاڑی سلسلے کے ساتھ واقع ایک کیمپ میں گیا تھا" اس نے چند ثانیوں کے بعد کہنا شروع کیا۔ "وہاں کوئی باوردی فوجی نہیں تھا لیکن تین بازوؤں میں گھرے ہوئے اس علاقے میں گولا بارود اور دوسرے فوجی ہتھیاروں سے لدے ہوئے ٹرک بکھرے ہوئے تھے۔ کئی جگہ ترپالوں سے ڈھکے ہوئے انبار موجود تھے۔ ظفر اس فوجی باقیم فوجی کیمپ کی ایک رہائشی بیرک میں گیا تھا۔ میں باہر ہی اس کی واپسی کا انتظار کرتا رہا۔ پونے سات بجے وہ ایک اور آدمی کے ساتھ نمودار ہوا۔ دوسرا آدمی جسامت اور لباس میں اسی جیسا تھا۔ میرے ساتھ وہ دونوں اس کیمپ کے رہائشی علاقے میں گئے۔ وہاں ظفر سامنے سے اندر چلا گیا۔ دوسرا کوئی کسی جہاندیدہ مار کی طرح چھپتا اور رینگتا ہوا پچھلی طرف چلا گیا۔ کچھ دیر بعد پچھلی سمت سے ایک سایہ نمودار ہوا تو میں اسے ظفر کا ساتھی سمجھا لیکن اس کے قریب آنے پر پتا چلا کہ وہ ظفر ہی تھا۔ اس نے اپنے چہرے کا خاصا حصہ مفلر میں لپیٹا ہوا تھا۔ میرے لیے یہ باتیں ناقابلِ فہم تھیں۔ پھر میں اسے لے کر باہر آ گیا۔ ہم نے دوبارہ اس ویران مضافاتی عمارت کا چکر لگایا تو وہاں سناٹا تھا اور عمارت مقفل پڑی ہوئی تھی۔ ظفر کے آدمی وہاں سے واپس جا چکے تھے۔ ادھر کا جائزہ لینے کے بعد ہم دوبارہ کیمپ کی طرف آئے تو ہمیں دور سے ہی فلک بوس شعلوں کی چادر نظر آئی۔ اس کے ساتھ فضا ہولناک دھماکوں سے بھی لرز رہی تھی۔ ظفر نے ادھر جانے کا ارادہ ترک کر دیا اور اس کی ہدایت پر ہم شہباز خان کے اڈے پر پہنچ گئے۔ شہباز خان شاید ظفر کا پرانا دوست ہے۔ ہم نے وہیں ناشتا کیا پھر وہ دونوں ایک کمرے میں چلے گئے۔ وہاں سے واپسی پر ظفر نے مجھے لال مسجد کے پاس اتار دیا اور خود ٹیکسی لے کر کہیں واپس چلا گیا۔ یہ میری پوری کہانی ہے۔ اس کے علاوہ میں کچھ نہیں جانتا۔"

"تم تھوڑی دیر پہلے شہباز خان کے اڈے پر کس سے ملنے گئے تھے؟"

"اوہ! تو میرا تعاقب بھی ہو رہا ہے؟" وہ حیرت کے ساتھ بولا۔ "دراصل میں اسکاچ کی بوتل لینے کے لیے گیا تھا۔ آج کل پنڈی میں اسکاچ مشکل سے ملتی ہے۔ مجھ سے مری یا کوئٹہ کی وہسکی کی تیز بو برداشت نہیں ہوتی۔ وہ دونوں ہی بہت تیزی کے ساتھ دماغ کو چڑھتی ہیں۔"

"ظفر کے ساتھ بیرک سے آنے والے دوسرے آدمی کا نام کیا تھا؟"

"گاڑی میں انہوں نے ایک دوسرے سے کوئی بات نہیں کی تھی اس لیے مجھے اس کا نام معلوم نہیں ہو سکا۔"

"اس کی کوئی واضح شناخت تمہیں یاد ہے؟" میں نے پُرخیال لہجے میں پوچھا۔

"نہیں!" اس نے ہلکا سا توقف کیا پھر ذہن پر زور دینے کی کوشش کرتے ہوئے بولا "ان دونوں کے خدوخال ایک دوسرے سے بہت زیادہ مختلف تھے لیکن جسموں اور چہروں کی بناوٹ حیرت ناک حد تک یکساں تھی۔ مجھے یاد پڑتا ہے کہ دوسرے آدمی کی داہنی آنکھ کے کونے پر کسی پرانے زخم کا نشان تھا۔ ہو سکتا ہے کہ میرا یہ خیال غلط ہو کیونکہ اس وقت روشنی کم تھی اور وہ ایک ہی بار میرے سامنے آیا تھا۔"

"اب ظفر کہاں مل سکے گا؟" میں نے پہلو بدل کر اپنی پوزیشن درست کرتے ہوئے پوچھا۔

"مجھے نہیں معلوم" اس نے بے بسی سے کہا "اس سے میری واقفیت اتنی مختصر ہے کہ مجھے یہ تک نہیں معلوم کہ وہ یہاں کیا کرتا پھر رہا ہے۔ میں معقول معاوضے پر چوری ڈکیتی اور اغوا سے لے کر قتل تک کرتا رہا ہوں لیکن ظفر نے دونوں مرتبہ مجھے بہت معمولی کاموں کی ذمے داری سونپی تھی۔ ہو سکتا ہے کہ وہ مجھے آزمانے کے بعد رفتہ رفتہ بڑے کاموں میں ڈالنا چاہتا ہو۔"

"وہ ظفر نہیں بلکہ ایک بہت بڑا غیر ملکی مجرم ہے" آخرکار میں نے اسے پوری صورتِ حال سے آگاہ کرنے کا فیصلہ کر ہی لیا کیونکہ اس وقت تک گاڑی اسلام آباد کی آبادی کو پیچھے چھوڑ کر اسی راستے پر دوڑ رہی تھی جو پچھلی رات ظفر نے ہمیں لے جانے کے لیے اختیار کیا تھا۔

"غیر ملکی مجرم!" وہ میرے انکشاف پر بھونچکا رہ گیا "وہ تو ہر طرح مقامی معلوم ہوتا تھا۔"

"تو پھر جلد کا رنگ بدل لو اور اپنی اردو کی وجہ سے میں بھی پاکستانی معلوم ہونے لگوں گی۔" ویرا نے میری سنسنی خیز گفتگو کا رخ بھانپتے ہوئے پہلی بار زبان کھولی۔

"وہ صرف غیر ملکی نہیں بلکہ کٹر نسل پرست یہودیوں کا جاسوس ہے" میرے لہجے میں خود بخود تلخی عود کر آئی "اس نے تمہاری مدد سے ایک بہت اہم کیمپ کو آگ لگائی ہے جہاں کروڑوں کا مالی نقصان ہونے کا اندیشہ ہے۔ جانی نقصانات اس کے علاوہ ہوں گے۔ تمہارے خلاف فرد جرم بہت سنگین ہے۔"

"تو۔۔۔ کیا مطلب؟" میرے امکانی عزائم کو بھانپتے ہی اس کی آواز میں لکنت طاری ہو گئی۔

"تمہیں زندہ رکھ کر میں ظفر کے ہاتھ مضبوط کرنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا" میں نے پھرتی کے ساتھ ہیم گن کی نال اس کے بائیں پہلو میں اڑاتے ہوئے کہا "تم دہرے بھی قتل، زخمی اور اغوا کے اقبالی مجرم ہو۔ اپنے جرائم کے ارتکاب کے بعد تمہیں زندہ رہنے کا کوئی حق نہیں ہے۔"

اس نے اپنی پشت سے اچک کر میری گردن دبوچنے کی کوشش کی لیکن اس کو ہیم گن کی ہلاکت خیزی کا صحیح اندازہ نہیں تھا۔ میں نے ٹریگر پر انگلی کا ہلکا سا دباؤ ڈالا۔ صنف شعاعیں اس کی پسلیوں کو چھیدتی ہوئی شاید اس کے دل میں اتر گئیں اور اس کا بدن ایک ہولناک تشنج کے ساتھ یک بیک بے جان ہو گیا۔

"یہ بھی گیا" ویرا نے عقب نما آئینے میں میری طرف دیکھتے ہوئے کہا "اب میرا اور تمہارا اسکور برابر ہو گیا ہے۔"

"تم نے مجبوری کے تحت اسپیشل ٹاسک فورس والے کو مارا تھا" میں نے اپنے حریف کے بے جان وجود کو ایک طرف دھکیلتے ہوئے کہا "میں نے صحیح قومی کو ٹھکانے لگایا ہے۔ ان دونوں کا آپس میں موازنہ نہیں کیا جا سکتا۔ مجھے اب یہ کھیل طول پکڑتا ہوا نظر آ رہا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ تمہیں بھی جلد ہی اسکور بڑھانے کا کوئی مناسب موقع مل جائے۔ فی الحال میں تم سے آگے ہوں۔"

میرے ایما پر ویرا نے گاڑی کچے میں اتار دی۔ ناہموار زمین پر ڈرائیو کرتے ہوئے گاڑی ایک ٹیلے کی اوٹ میں پہنچی تو میں نے اسے رکوا کر اپنے حریف کی بے جان لاش باہر لڑھکا دی اور بمشکل ڈیڑھ دو منٹ کے بعد ہم دوبارہ اسلام آباد کی طرف واپس جا رہے تھے۔

★ ★ ★

اول خان اسلام آباد میں پیش آنے والے واقعات پر بہت ملول اور دل گرفتہ تھا۔

اسے پہلا دکھ اس بات کا تھا کہ ائیر ٹو ویلیسا نے اپنے پس پردہ عزائم کے حصول کے لیے اسپیشل ٹاسک فورس کی تفریق کو بہت بے رحمی کے ساتھ استعمال کیا تھا جس کے نتیجے میں فورس کا ایک فوجی ویرا کے ہاتھوں مارا گیا تھا۔ وہ اس سے پوری طرح متفق تھا کہ ویرا کے سامنے خون ریز مقابلے کے علاوہ کوئی چارہ کار نہیں چھوڑا گیا تھا۔ اس کے متاثرے باور تھے کہ لاہور سے واپسی پر وہ اغوا ہونے یا مارے جانے سے بال بال بچ گئی تھی۔ وہ اپنے اغوا کنندگان کے خلاف بے دردانہ رویہ اختیار نہ کرتی تو خود موت کا شکار ہو سکتی تھی۔ وجوہ اور اسباب خواہ کچھ بھی رہے ہوں، اٹل حقیقت یہ تھی کہ فورس کا ایک جاں باز اپنی جان سے ہاتھ دھو بیٹھا تھا اور اول خان اپنی فورس کے ہر کارکن پر بجا طور پر ناز کیا کرتا تھا۔ اسے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے اس کا کوئی قریبی عزیز مارا گیا ہو۔

دوسرا معاملہ لاجسٹکس سپلائی سیل کی آتش زنی کا تھا۔ وہ ادارہ دفاعی نوعیت کے اہم ساز و سامان کی فوجی اور بری قدری مقاصد کے لیے نقل و حرکت کی تمام کارروائیوں کا ذمے دار تھا۔ اکثر اوقات باہر سے آنے والی کھیپیں بھی اسی ادارے کی نگرانی میں منزل مقصود تک پہنچائی جاتی تھیں۔ آتش زنی کے نتیجے میں سیل کی کافی گاڑیاں تباہ ہو گئی تھیں۔ اسلحہ تیار کرنے والی فیکٹریوں سے آئی ہوئی بہت سی پیٹیاں بھی جل کر راکھ ہو گئی تھیں۔ فورس کے کوئیک رسپانس والوں نے سر دھڑ کی بازی لگا کر ناقابل تلافی نقصانات سے خود کو بچا لیا تھا۔ لیکن پھر بھی اس پراسرار آگ نے بھاری مالی نقصان پہنچایا تھا۔ سب سے زیادہ فکر انگیز بات یہ تھی کہ ناقابل شکست حفاظتی انتظامات کے باوجود اس سانحے کو نہیں روکا جا سکا تھا اور قومی اہمیت کی تنصیبات کی سلامتی کے نام نہاد ذمے دار سر جوڑ کر اپنی حکمت عملیوں پر نظر ثانی کرنے پر مجبور ہو گئے تھے تاکہ آئندہ ایسے کسی اور واقعے کو رونما ہونے سے روکا جا سکے۔

حیرت ناک بات یہ تھی کہ اس خوف ناک بارودی آگ سے لڑنے والے متعدد فرض شناس کارکن زخمی ضرور ہوئے تھے لیکن مرنے والا صرف ایک ہی تھا جسے ظفر کے طور پر شناخت کیا گیا تھا۔

اول خان مردہ خانے میں اس کی جلی ہوئی لاش دیکھ کر آیا تھا۔ اس نے ویرا کے اس دعوے کی تصدیق کی تھی کہ متوفی کے دونوں ہاتھ جل کر اس طرح کوئلہ ہو گئے تھے کہ ان سے کچھ بھی ثابت نہیں کیا جا سکتا تھا۔ بیلٹ، جوتوں اور بٹنوں وغیرہ کے بچے ہوئے دھاتی حصوں اور لباس سے برآمد ہونے والی چابیوں کی بنا پر اسے ظفر کی لاش قرار دیا گیا تھا۔

ایس ٹی ایف کے افسران کی صفوں پر ایک سوگوار اور رنجیدہ کیفیت طاری تھی کہ اول خان اس لاش کے بارے میں زبان کھولنے کی ہمت نہیں کر سکتا تھا۔ اس کی دلیل وہی تھی کہ ویرا کے اٹھائے ہوئے نکات سے وہ پوری طرح متفق تھا لیکن ایک جلی ہوئی مشتبہ لاش برآمد ہونے کے بعد ہر ثبوت ضائع ہو گیا تھا اور وہ محض زبانی دلائل کی بنیاد پر کسی کو بھی اپنا ہم نوا نہیں بنا سکتا تھا۔

ہم دونوں نے نہایت صبر و تحمل اور خاموشی کے ساتھ اس کی کہانی سنی اور جب اس نے اپنے دل کی کافی بھڑاس نکال لی تو میں نے اسے البرٹو دلیجا کے خفیہ ٹھکانے کے وجود پر دھیان دو بجے اشرما دینے کے ساتھ ہی ان باتوں سے بھی آگاہ کر دیا جو مجھے لالے بدمعاش سے معلوم ہوئی تھیں۔

"اگر کوئی ایسا گواہ موجود ہے جس نے ظفر کو گیارہ بجے تک دیکھا ہے تو تمہارا دعویٰ درست ثابت ہو جاتا ہے۔" اول خان نے پُر تفکر لہجے میں کہا "لیکن تم اسے ہلاک کر چکے ہو۔ بات یہ ہے کہ ہماری زبانی باتوں پر کون کس حد تک یقین کر سکتا ہے؟"

"ظفر کو اکیلا دیکھا گیا تھا" میں نے اسے یاد دلایا "جب کہ اس کے ساتھ دوسرا آدمی بھی تھا۔ اس سیل کے محلے میں سے دوسرا شخص بھی لایا گیا ہوگا۔ ہمیں اس کے بارے میں چھان بین کرنی ہوگی۔"

"وہ کام بھی اتنا مشکل نہیں ہوگا۔ ایک آدھ دن میں اس گم شدہ آدمی کا نام خود بخود سامنے آجائے گا۔"

"اس کی داہنی آنکھ کے گوشے پر پرانے زخم کا ایک نمایاں نشان دیکھا گیا تھا" میں نے کہا۔

اول خان نے حیرت اور صدمے کے عالم میں آنکھیں پھاڑ کر ہم دونوں کی طرف دیکھا پھر کانپتی ہوئی آواز میں بولا۔ "ایسا نشان تو صرف آصف علی کے چہرے پر تھا۔ وہ میرے ساتھ کام کر چکا ہے۔ جسمانی طور پر وہ واقعی ظفر سے بڑی حد تک مشابہت رکھتا تھا۔ دوسرے آدمی کی یہ نشانی تم نے پہلے نہیں بتائی تھی؟"

میں نے اسے یہ یاد دلانے کی کوشش نہیں کی کہ میں نے ابتدا میں تمام باتیں بتا دی تھیں لیکن وہ اپنی منتشر خیالی کی وجہ سے اس پر غور نہیں کر سکا تھا۔

"پھر تو یہ معاملہ بہت سنگین ہو جاتا ہے۔" دریا بولی "اگر آصف لاپتا ہے تو وہ لاش ظفر کی ہی ہے اور اگر آصف علی لاپتا ہے تو اسے دریا میں ملنی چاہیے تھی۔ دوسری لاش کس کی تھی اور لاش غائب ہو گئی؟ ساری گتھی کا حل اسی ایک سوال کے جواب میں پوشیدہ ہے۔"

"مجھے فوراً واپس لوٹنا پڑے گا" اول خان اپنی کرسی چھوڑ کر کھڑا ہوا "میں موقع پر موجود رہ کر ہی اس معاملے کو صحیح طور پر نمٹا سکوں گا۔"

"تمہارے سامنے دو مسئلے ہیں" میں نے اپنی بات اسے ذہن نشین کرانے کی نیت سے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔ "پہلا یہ ثابت کرنا کہ ملنے والی لاش ظفر کی نہیں تھی وہ زندہ ہے۔ دوسرا یہ کہ ظفر نہیں بلکہ اس کے روپ میں البرٹو دلیجا ہے۔ پہلے مسئلے کا حل آصف علی کی دستیابی یا گمشدگی میں ملے گا۔ دوسرا مسئلہ حل کرنے میں البرٹو کے خفیہ اڈے پر ریڈ سے مدد ملے گی۔"

"اگر وہ لاش آصف علی کی ثابت ہو جاتی ہے تو ظفر کی زندہ ہونے خود بخود اسے مشکوک بنا دے گی" اول خان نے کہا۔ "میں ہر امکان پر نظر رکھوں گا۔ ہو سکتا ہے کہ میں فوری طور پر ریڈ کا بندوبست کرانے میں کامیاب ہو جاؤں۔ ایسی صورت میں تم کو ساتھ چلنا پڑے گا۔"

"فکر نہ کرو۔ میں پانچ منٹ کے نوٹس پر کہیں بھی جانے کے لیے تیار رہوں گا۔"

میں نے ہوٹل کی لابی سے اول خان کو رخصت کر دیا اور اپنے کمرے میں لوٹ آیا۔

میرے ہاتھوں مرنے والے بدمعاش نے بتا دیا تھا کہ اس کی گاڑی کرائے کی تھی اس لیے ہم نے اسے زیادہ دیر تک اپنے ساتھ رکھنے کا خطرہ مول لینے کے بجائے "شکر پڑیاں کی پہاڑی سے ملحقہ باغ کے ایک ویران حصے میں چھوڑ دیا تھا اور ہم لوگ کسی سواری کی نعمت سے محروم تھے اس لیے میں نے اپنے ہوٹل کی روم سروس کے ذریعے کھانا منگوا لیا تاکہ اول خان کے ساتھ بھاگ دوڑ میں ہمارے معدے کسی بے جا زیادتی سے محفوظ رہ سکیں۔

وہ پوری رات نیم خوابی اور انتظار کی ملی جلی کیفیت میں گزر گئی لیکن اول خان واپس آیا نہ اس کا کوئی پیغام موصول ہوا۔ صبح آٹھ بجے فون کی پہلی گھنٹی بجتے ہی میں نے ریسیور اٹھایا تو دوسری طرف اول خان تھا۔ وہ مجھے فوری طور پر بلا رہا تھا اور اس مقصد کے لیے گاڑی روانہ کر چکا تھا۔

وہ عجلت میں معلوم ہوتا تھا اس لیے اُس نے اپنا پیغام دیتے ہی فون کا سلسلہ منقطع کر دیا اور مجھے اس سے دریا کے بارے میں دریافت کرنے کا موقع نہیں مل سکا۔ جب میں نے دریا کو اپنی روانگی کے بارے میں آگاہ کیا تو وہ میرے ساتھ چلنے پر مُصر ہو گئی۔

تھوڑی دیر بعد ہوٹل کے استقبالیہ کلرک نے فون پر گاڑی کی آمد کی اطلاع دی تو مجھے مجبوراً دریا کو اپنے ساتھ لینا پڑا۔ گاڑی نے ہمیں تقریباً دس منٹ میں ایک بنگلے میں پہنچا دیا۔ وہاں اول خان میرے انتظار میں برآمدے میں ٹہل رہا تھا۔ دریا کو دیکھ کر اُس نے کسی گرم جوشی کا مظاہرہ نہیں کیا تو میں نے سمجھ لیا کہ وہ اس معاملے میں دریا کو الگ تھلگ رکھنا چاہ رہا تھا لیکن تیر کمان سے نکل چکا تھا اور دریا کو واپس لوٹانا کسی بھی طرح مناسب نہیں تھا۔

"معاملات بہت الجھے ہوئے ہیں" ڈرائنگ روم کی طرز پر آراستہ ایک کمرے میں پہنچنے کے بعد اول خان نے فکر مندانہ لہجے میں بتایا "آصف علی کا کوئی سراغ نہیں مل رہا۔ اس کے کمرے سے ٹائپ کیا ہوا ایک پیغام ملا ہے جس میں اس نے فورس کے سخت ڈسپلن سے اپنی بے زاری کا اظہار کرتے ہوئے فرار کا اعتراف کیا ہے۔ نیچے اس کے دستخط بھی ثبت ہیں۔ وہ پیغام ملنے کے بعد ہی

نے اپنے کمانڈر کو پوری صورت حال سے آگاہ کر دیا ہے۔ میرے اور پرالوں کے نقطۂ نظر سے صورت حال بہت زیادہ حوصلہ افزا ہوگئی ہے لیکن گوگو کا عالم ہونے کے باوجود ملبے سے ملنے والی لاش کی براہ راست تدفین کے بجائے مکمل پوسٹ مارٹم کروانے کا فیصلہ کر لیا گیا ہے۔"

"یہ دانش مندانہ فیصلہ ہے" میں نے کہا "آصف علی کسی بھی قیمت پر ظفر کا آلۂ کار نہیں بن سکتا تھا۔ عین ممکن ہے کہ البرٹو ملیسا نے اسے کسی اہم مشن کا حوالہ دے کر اپنے ساتھ الجھایا ہو پھر اسے زہر دے کر ہلاک کر دیا ہو۔ ایک مردہ شخص کو آسانی کے ساتھ نذرِ آتش کیا جا سکتا ہے۔ آصف علی کی طرف سے پیغام تیار کرنا البرٹو ملیسا جیسے مجرم اور جعل ساز کے لیے کوئی بڑا کام نہیں تھا۔"

"میں نے ان ہی خطوط پر بات آگے بڑھائی ہے" اس نے جوشیلے انداز میں کہا "اب یہ بات سمجھ میں آ رہی ہے کہ وہ لاش بہت غیر فطری حالت میں ملی ہے۔ جل مرنے والے لوگ دم توڑنے سے پہلے جس جاں گسل جدوجہد، اذیت اور جسمانی تبدیلی سے گزرتے ہیں لاش سے وہ سب ظاہر نہیں ہو رہا۔ لاش نکالنے والے عملے کا بیان ہے کہ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے مرنے والے نے سکون سے لیٹ کر خود کو نذرِ آتش کیا ہو۔"

"اور آصف علی کے پیغام پر کس ردعمل کا اظہار کیا جا رہا ہے؟" میں نے پوچھا۔

"وہی البرٹو ملیسا کی سب سے بڑی غلطی ہے جو شاید عجلت میں سرزد ہوئی ہے" اول خان نے بتایا! "آصف علی کے دوستوں اور ماتحتوں کا بیان ہے کہ وہ اپنی سروس سے بہت خوش تھا۔ آخری لمحے تک بھی اس نے کسی بددلی یا مایوسی کا اظہار نہیں کیا تھا۔ وہ پیغام اس کی ذات پر زبردستی تھوپا گیا ہے۔"

اول خان کی وہ گفتگو بہت حوصلہ افزا تھی۔ سب کچھ ہاتھ سے نکل جانے کے بعد حالات ایک مرتبہ پھر بہتر صورت اختیار کرنے جا رہے تھے۔ اسپیشل ٹاسک فورس والوں کا تعاون میسر آ جانے کے بعد البرٹو ملیسا کو بہت سرعت کے ساتھ آہنی شکنجے میں لیا جا سکتا تھا۔

"اب اگلا پروگرام کیا ہے؟ تم یہاں کب تک رہو گے؟" میں نے اس سے پوچھا۔

"دراصل میں اپنے کمانڈر سے تمہارا تعارف کرانا چاہ رہا تھا" اسی وجہ سے یہ میٹنگ رکھی ہے۔ اس کے بعد ہم مختصر جماعت کے ساتھ البرٹو ملیسا کے خفیہ اڈے کی طرف چلیں گے۔"

"اس ملاقات میں ویرا کی شرکت سے کوئی مسئلہ تو پیدا نہیں ہوگا؟" میں نے سوال کیا۔

"بلکہ کراس ذلیل والے معاملے کے بعد در پردہ کام کرنے والا ہر اہم آدمی ویرا سے غائبانہ تعارف حاصل کر چکا ہے۔ میرا کمانڈر

بہت متجسس طبیعت کا مالک ہے۔ مجھے ڈر ہے کہ اس کا کوئی ... ہوا سوال ویرا کو بددل نہ کر دے۔ وہ اپنے شعبوں اور دلچسپی ... بارے میں یکساں طور پر باخبر رہنے کی کوشش کرتا ہے۔"

"تم نے بہت ہوشیاری اور خوب صورتی سے مجھے بریف ... ہے" ویرا نے مسکراتے ہوئے کہا "اب میں تمہارے کمانڈر ... کسی سوال کا برا نہیں مانوں گی۔"

"تم تو ذرا بات کھلتی ہو" اول خان ہلکی سی ہنسی کے ساتھ ...
"یہ میٹنگ نہیں میرا حقیقی خدشہ تھا۔ ہم لوگ احسان فراموش ... نہیں ہیں۔ تمہیں اپنا محسن مان لینے کے بعد ہم تمہاری دل ... آزاری نہیں کرنا چاہتے لیکن اس کے ساتھ میں اپنے کمانڈر ... سوالات پر کوئی قدغن نہیں لگا سکتا۔"

اول خان ہمیں وہیں چھوڑ کر خوشگوار موڈ میں اندر چلا ... اس کی واپسی خاصے طویل وقفے کے بعد ہوئی تو ایک گراں ڈیل ... رنگت قسم کا آدمی اس کے ساتھ تھا۔ آنے والے کی عقابی نگا... میں چمک اور پیشانی کی لکیروں میں کچھ ایسا وصف تھا کہ ہم ... ہی اپنی جگہ چھوڑ کر اٹھ کھڑے ہوئے۔

وہ لیڈیز فرسٹ کے اصول کا قائل نظر آتا تھا کیونکہ اس ... آتے ہی ویرا کا رخ کیا تھا۔ اول خان کے تعارف اور مصافحے کے بعد اس نے بزرگانہ انداز میں ویرا کے اپنے ... تھپتھپاتے ہوئے کہا "مجھے یہ جان کر دلی مسرت ہوئی ہے کہ تم ... بدترین حالات سے گزرنے کے بعد اب زیرک مندانہ انداز میں ... رہنا سیکھ لیا ہے۔ شاید اب زان مرسانو فخر کے ساتھ نہیں ... بیٹی کہہ سکے گا۔"

اس کی زبان سے زان مرسانو کا نام سن کر ویرا کا منہ ... حیرت سے کھلا کا کھلا رہ گیا۔ یہ حقیقت بہت کم لوگوں کو معلوم ... کہ ویرا کے باپ جی لانیڈ نے اپنی بیٹی زان مرسانو کا روپ ... کر اپنی بیٹی کو زندگی کی ان تلخ ترین حقیقتوں سے روشناس کرایا ... جن سے گزرنے کے بعد ویرا ہر مشکل کو ہیچ سمجھنے لگی تھی ... برف کی طرح سفید بالوں اور گھنی بھنوؤں والا وہ پاکستانی اتنے ... سے بات کر رہا تھا جیسے وہ خود بھی زان مرسانو کا لنگوٹیا یار ...

"میرے لیے وہ دور ایک خواب تھا" ویرا نے قدرے ... میں کہا "لیکن آپ کو کیسے معلوم ہوا کہ زان مرسانو ہی میرا ... باپ تھا؟ خود مجھے بھی یہ بات بہت بعد میں معلوم ہوئی تھی۔"

"میں نے یہ بال دھوپ میں سفید نہیں کیے" ... نے اپنی کنپٹی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے خوش دلی کے ساتھ ... "مجھے اس وقت بھی معلوم تھا کہ جی لانیڈ نے اپنی بیٹی کو ... انداز میں تربیت دینے کے لیے زان مرسانو کا روپ ... ہوا ہے۔"

وہ صورت حال کو سختی کے ساتھ اپنی گرفت میں رکھنے کا ... جانتا تھا کیونکہ اس نے ویرا کو زیادہ جذباتی ہونے کا موقع نہیں ...

یکایک ہی میری طرف متوجہ ہو گیا۔ میرے بارے میں اس نے نپے تلے الفاظ میں اپنی رائے کا اظہار کیا' وہ میرا سینہ پھلانے کے لیے کافی تھے۔

میرا اندازہ تھا کہ وہ غازی لاقات' خصوصی حالات کی وجہ سے تعجیل بیزار' خیال کا رخ اختیار کرے گی مگر ایسا نہیں ہوا۔ نیند کے ساتھ چند منٹ گزارنے کے بعد وہ اسی مرعوب کن انداز میں واپس لوٹ گیا اور اول خان ہمارے ساتھ رہ گیا۔

مجھے حیرت ہے کہ تمہارے ملک میں بھی ایسے باخبر لوگ پائے جاتے ہیں" اس کے چلے جانے کے بعد میں نے متحیرانہ انداز میں کہا "تو وہ اس میں آنے سے پہلے یہ کہاں ہوا کرتا تھا؟"

"میں اس کے ماضی سے لاعلم ہوں" اول خان نے معذرت خواہانہ انداز میں وہ سوال ٹال دیا۔

چند لمحوں بعد' اول خان نے روانگی کا اعلان کر دیا۔ میں نے ان کے بقیہ ساتھیوں کے بارے میں دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ وہ پہلے سے گاڑی میں بیٹھے ہمارا انتظار کر رہے تھے۔

ڈرائیور سمیت وہ کل پانچ نفوس تھے جو ایک کوسٹر میں موجود تھے ایک آدمی ڈرائیور کے ساتھ والی سیٹ پر تھا' بقیہ تین آخری نشست پر تھے۔ ہم تینوں درمیانی نشستوں پر بیٹھ گئے۔ میں نے محسوس کیا کہ وہ ترتیب' صورت حال کے حساب سے اختیار کی گئی تھی۔ کوسٹر پر کسی بھی حملے کی صورت میں وہ لوگ ہمارے لیے ڈھال ثابت ہو سکتے تھے۔ اس مہم میں اول خان' ان کا سربراہ تھا۔ ہم لوگ اس کے ساتھی تھے' اس لیے وہ لوگ ہم تینوں ہی کو خاص عزت و احترام دے رہے تھے۔

کوسٹر روانہ ہونے کے بعد میں راستے اور منزل مقصود کے بارے میں بتانے لگا تو اول خان نے ڈرائیونگ سیٹ والے کو بھی اس گفتگو میں شامل کر لیا۔ وہ ان پانچوں میں سب سے سینئر معلوم ہوتا تھا۔

اسلام آباد کے سرے پر آباد' سفارت کاروں کے رہائشی علاقے سے آگے نکلنے کے بعد ہمارے پاس گفتگو کے تمام امکانی موضوعات یکے بعد دیگرے ختم ہو چکے تھے۔ اس لیے ہر شخص اپنی اپنی کھڑکی سے باہر پھیلے ہوئے قدرتی مناظر کا نظارہ کرنے میں مصروف ہو گیا۔

جب مجھے راستے کے اطراف میں کچھ مانوس علامات نظر آئیں تو میں نے ڈرائیور کو کوسٹر کی رفتار کم کرنے کی ہدایت دی۔ دائیں طرف کی کچی زمین پر ٹائروں وغیرہ کے نشانات نظر آتے ہی میں نے گاڑی کو اس جانب موڑنے کا مشورہ دے ڈالا۔

کوسٹر اس ناہموار اور پر پیچ راستے پر ڈولتی ہوئی آگے بڑھتی رہی پھر ہمیں ٹیلے بھی نظر آئے جن کے درمیان سے وہ کچا راستہ گزرتا تھا اور جہاں نسبتاً زیادہ گہرائی سے ہمارا واسطہ پڑا تھا۔ اس وقت وہاں کوئی بندہ بشر نہ تھا کوئی شخص۔ ہماری کوسٹر بلا کسی مزاحمت یا روک ٹوک کے' اس راستے پر آگے بڑھتی رہی اور تھوڑی ہی دیر بعد اس ویرانے میں موجود عمارت کے آثار نظر آنے لگے۔

میرے لیے حیران کن بات یہ تھی کہ درختوں کے کنج میں گھری ہوئی اس عمارت کے قرب و جوار میں زندگی اور کچھ مصروفیت کے نمایاں آثار نظر آ رہے تھے۔

"ہمیں اسی عمارت کی طرف جانا ہے نا؟" ڈرائیور نے تائید طلب لہجے میں سوال کیا پھر میرا اثباتی جواب سننے کے بعد وہ کافی اونچی آواز میں بڑبڑانے لگا "کہیں کوئی گڑبڑ معلوم ہوتی ہے۔ یہاں تو شاید اقوام متحدہ کی کسی ایجنسی والے بیٹھے ہوئے ہیں۔ یہاں کوئی ہیر پھیر کیسے ہو سکتا ہے؟"

"اقوام متحدہ کی ایجنسی!" میں نے حیرت سے دہرایا پھر زور دے کر کہا "رات کو یہاں خون ریز تصادم ہوا ہے۔ میں بذات خود ہر کارروائی میں شریک تھا۔ یہ اقوام متحدہ والے کہاں سے آن ٹپکے؟"

"میرا خیال تھا" ڈرائیور نے بحث میں الجھنے کے بجائے' معذرت خواہانہ لہجے میں وضاحت کی "ہو سکتا ہے کہ مجھے غلط فہمی ہو رہی ہو۔ ویسے ان ہی اطراف میں اقوام متحدہ کے کسی ذیلی ادارے کی ایک مہم آئی ہوئی ہے۔ وہ لوگ دراصل فوج سے اس کے پچھلے دیہاتوں تک پانی کی لائن ڈالنے کے کسی امدادی منصوبے پر کام کر رہے ہیں۔ تم اس عمارت کے بارے میں اتنے مطمئن ہو تو اقوام متحدہ والے کہیں اور ہوں گے۔"

مجرموں کا متوقع ٹھکانا سامنے آ جانے کی وجہ سے بقیہ چاروں افراد نے اپنے خودکار ہتھیار سنبھال لیے تھے اور وہ سب ہی اپنی اپنی جگہوں پر چوکنے نظر آنے لگے تھے۔

ایک ہلکا سا موڑ گھومنے کے بعد جوں ہی ہم لوگ اس عمارت کا مشاہدہ کرنے کی بہتر پوزیشن میں آئے تو مجھے یک بیک یوں محسوس ہوا جیسے کسی نے میرے سر پر ہتھوڑے مارا ہو۔

اس عمارت کی ایک دیوار پر بلیک بورڈ کی طرز کا ایک بڑا سا بورڈ آویزاں تھا جو رات کے اندھیرے میں کسی کو نظر نہیں آ سکا تھا۔ مخصوص سرکاری طرز کے اس سیاہ بورڈ پر لکھے ہوئے سفید حروف ڈرائیور کے خیال کی تائید کر رہے تھے۔ وہ اقوام متحدہ کے زلزلہ زدگان کے لیے فراہمی آب کے ایک منصوبے کا سائٹ آفس تھا۔ پھر ہمیں وہ گاڑیاں بھی نظر آنے لگیں جو وہاں پہلے سے موجود تھیں۔

"فی الحال شاید ہتھیاروں کی ضرورت پیش نہیں آئے گی" میں نے متفکرانہ لہجے میں اول خان سے کہا "ہمارے ساتھیوں کو ان کی نمائش سے گریز کرنا چاہیے۔ اس وقت تو یہاں اچھا خاصا دفتر نظر آ رہا ہے۔ سمجھ میں نہیں آ رہا کہ پچھلے چند گھنٹوں میں یہاں کیا کایا پلٹ ہوئی ہے؟"

ہم کھانے کی ضرورت نہیں" اول خان نے تشفی آمیز لہجے میں کہا "اب ہم یہاں آ ہی گئے ہیں تو تھوڑی دیر میں ہر بات خودبخود سامنے آجائے گی۔" اس کے بعد وہ اپنے نرسیوں کی طرف متوجہ ہو کر انہیں نئی صورت حال کے بارے میں بریف کرنے لگا۔ اس بریفنگ کے نتیجے میں تمام آتشیں ہتھیار فوراً ہی نگاہوں سے اوجھل کر دیئے گئے اور کوسٹر آہستگی سے درختوں کے درمیان پارک کر دی گئی۔

اس عمارت کے داخلی دروازے پر موجود چوکیدار نے پُرتشویش نظروں سے کوسٹر کی طرف دیکھا۔ وہ واقعی ایک دفتر معلوم ہو رہا تھا۔ چند گھنٹوں کے وقفے میں اس عمارت کا حلیہ ہی بدل کر رہ گیا تھا۔ باہر دو گاڑیاں اور دو موٹر سائیکلیں بھی موجود تھیں۔ ان میں سے ایک گاڑی پر سرکاری نمبروں والی سبز پلیٹ لگی ہوئی تھی۔

"پہلے ہم تینوں ہی صورت حال کا جائزہ لیتے ہیں" اول خان نے فکرمندانہ لہجے میں کہا۔

ہم نیچے اترے تو میری متجسس نگاہیں قرب و جوار کا جائزہ لے رہی تھیں۔ داخلی دروازہ وہی تھا جس سے ہم فرار ہوئے تھے لیکن وہاں فائرنگ وغیرہ کے کوئی بھی آثار باقی نہیں تھے۔

"ہم اسلام آباد سے آئے ہیں اور تمہارے بڑے صاحب سے ملنا چاہتے ہیں" اول خان نے چوکیدار کے قریب رک کر اپنا مدعا بیان کیا۔ چوکیدار نے ہمیں اندر لے جا کے انتظار گاہ میں بٹھا کر ایک رقعے پر اول خان کا نام لکھا اور مستعدی کے ساتھ واپس لوٹ ہی رہا تھا کہ اول خان نے اسے روک لیا۔

"یہ دفتر کب تک کھلا رہتا ہے؟" اس نے سرسری لہجے میں چوکیدار سے پوچھا۔

"صبح آٹھ سے تین بجے تک!" چوکیدار نے مؤدب ہو کر جواب دیا "صاحب لوگوں کی کوئی میٹنگ ہو تو دیر بھی ہو جاتی ہے لیکن اندھیرا پھیلنے سے پہلے سب لوگ چلے جاتے ہیں کیونکہ یہاں بجلی نہیں ہے۔"

"اس کے بعد یہاں کون دیکھ بھال کرتا ہے؟" اول خان نے غیرمحسوس طریقے پر تفتیش شروع کر دی تھی۔

"کوئی بھی نہیں۔ بس دروازے مقفل کر دیئے جاتے ہیں۔ یہاں دفتری ریکارڈ اور فرنیچر کے علاوہ رکھا ہی کیا ہے جس کی دیکھ بھال کی فکر کی جائے۔ اولیا تو صاحب بہت نیک اور کفایت شعار آدمی ہے۔ وہ غیرضروری مدوں میں ایک پیسہ بھی خرچ نہیں کرتا۔ حد تو یہ ہے کہ اس نے اپنا دفتر ائرکنڈیشنڈ کرنے کے لیے آج تک جنریٹر کی خریداری میں بھی کوئی دلچسپی نہیں لی۔ گرمی ہوتی ہے تو نیکر اور بنیان پہن کر کام کرتا ہے۔"

"ہم سے غیرملکی معلوم ہوتا ہے" اول خان نے اسے اکسانے کے لیے تبصرہ کیا۔

"کولمبیا کا رہنے والا ہے۔" چوکیدار کے انکشاف نے ہم

...تیوں کو چونکا دیا" وہ کہہ رہا تھا "اسے اقوام متحدہ نے ... تک پانی پہنچانے کے منصوبے پر بھیجا ہے۔ وہ کہتا ہے کہ ... ائرکنڈیشنرز اور جنریٹرز پر صرف ہوگی اس سے پانی کی لائن ... آگے کی آبادی تک لے جائی جا سکتی ہے۔" پھر اس کا لہجہ ... رازدارانہ ہو گیا "ساتھی ہیں کہ ایک اسسٹنٹ ڈائریکٹر صاحب ... بھی اس منصوبے پر لگائے گئے ہیں۔ وہ اولیانو صاحب کی کفایت ... شعاری اور سادگی سے بہت بیزار ہیں کیونکہ انہیں بھی گرمی ... کام کرنا پڑتا ہے۔"

اول خان نے معنی خیز نظروں سے میری طرف دیکھا اور ... ختم کرتے ہوئے بولا "ہم اداری پر بھی اس تک پہنچا دو۔ وہ واقعی ... کے قابل معلوم ہوتا ہے۔"

"یہ کوئی بہت لمبا چکر معلوم ہوتا ہے۔" چوکیدار کے ... جانے کے بعد ویرا پُرجوش لیکن سرگوشیانہ لہجے میں بولی "ا... بھی کولمبیا ہے۔ شاید اسی کی ملی بھگت سے یہ دفتر رات ... اندھیرے میں البرٹو ر لیمبا کے زیر استعمال کرتے رہے ہ... یہاں سب گڑبڑ ہی ہے۔ بس ان لوگوں نے جانے سے پہلے ... کی علامات مٹا دی ہیں۔ کون یقین کرسکے گا کہ اقوام متحدہ کا ... افسر در حقیقت بین الاقوامی مجرموں کا گرگا ہوگا؟"

ہماری گفتگو مزید طول نہیں پکڑ سکی کیونکہ چوکیدار تقریباً ... ہی ایک پستہ قد سفید فام کے ساتھ لوٹ آیا تھا۔ وہ سفید فام ... مند اور ورزشی جسم کا مالک تھا۔ اس کے بھورے بال کنپٹیوں ... سفید ہو چکے تھے۔ اس کے بدن پر خاکی نیکر اور سفید ٹی شرٹ ... تھی۔ پیروں میں نیلی شوز اور آنکھوں پر سنہرے فریم والے ... عینک جس کے سفید عدسوں کے پیچھے اس کی روشن آنکھ... میں دوستانہ چمک نظر آرہی تھی۔

"ہم ایک فیڈرل سیکیورٹی ایجنسی سے آئے ہیں" اول خ... نے تعارف کرانے کی ذمے داری اپنے سر لیتے ہوئے کہا۔ ا... نے ہم تینوں سے بہت تپاک کے ساتھ ہاتھ ملایا اور پھر ... انداز میں ہمیں اپنے کمرے میں لے گیا۔ وہ وہی کمرا تھا جہاں ... رات البرٹو ر لیمبا کلاشنکوف لیے ریوالونگ چیئر پر بیٹھا ہوا تھا۔

میں نے محسوس کیا کہ اول خان کی زبان سے فیڈرل سیکیو... ایجنسی کا ذکر سن کر اولیانو نے ذرا بھی اثر نہیں لیا تھا۔ اگر ... مجرموں کے ساتھ ملا ہوا تھا تو یقینی طور پر وہ بے پناہ خوداعتمادی ... مالک تھا۔

چند منٹ کی رسمی گفتگو کے بعد چائے آگئی اور اسی دوران ... اول خان نے اصل موضوع چھیڑ دیا۔

"ہمیں مصدقہ خبر ملی ہے کہ کل رات یہ عمارت کچھ خطرناک ... مجرموں کے تصرف میں تھی" وہ کہہ رہا تھا "یہاں گولیاں چلی ... تھیں اور دو تین افراد زخمی ہوئے تھے۔ ہم اس بارے میں کچھ ... چھان بین کرنے کے لیے آئے ہیں۔"

"یہاں ایسا کوئی واقعہ نہیں ہوا" اولیانو نے سخت لہجے میں کہا۔ "روز صبح جب دفتر کھولا گیا تو یہاں ہر چیز معمول کے مطابق اپنی اصلی جگہ پر تھی۔ تمہاری اطلاع کسی غلط فہمی کا نتیجہ معلوم ہوتی ہے۔" اس کی انگریزی بہت شاندار تھی۔

"یہ ہو سکتا ہے کہ تم لوگوں کی لاعلمی میں کچھ لوگ اس عمارت کو استعمال کرتے رہے ہوں۔" اول خان نے کہنا چاہا لیکن اولیانو نے اس کی بات پوری نہیں ہونے دی۔

"یہ ناممکن ہے" اس نے خشک لہجے میں کہا "ایسا ہوا ہوتا تو ہمیں یہاں کچھ نہ کچھ علامات ضرور ملتیں" اس کے لبوں پر سے نرم مسکراہٹ یکلخت کافور ہو چکی تھی۔

اسی وقت ایک مقامی بھی وہاں آ پہنچا۔ وہ حکومت کے ساحتی امور کے محکمے کا اسسٹنٹ ڈائریکٹر تھا جسے اولیانو کی مدد کرنے کے لیے اس منصوبے پر مامور کیا گیا تھا۔ اولیانو نے نہایت استہزائیہ اور کھیلتے لہجے میں اسے اول خان کے ظاہر کیے ہوئے شبہات سے آگاہ کیا تو وہ اپنا سر ہلانے لگا۔

"بد قسمتی سے کروم اس ویرانے میں کون آئے گا؟" وہ کہنے لگا۔ "یہاں میرے علاوہ محکمے کے سات افراد کام کرتے ہیں۔ ان میں سے کسی کو شبہ نہیں ہوا۔ یہ اور بات ہے کہ یہاں آنے والے غیر مرئی وجود کے مالک ہوں اور ان کی یادداشت سے کوئی چیز اپنی جگہ سے منتقل ہو۔ سنا ہے کہ جن بھوت ٹھوس چیزوں میں سے صاف گزر جاتے ہیں۔"

اولیانو نے مسکراتے ہوئے اس انداز پر ایک جاندار قہقہہ لگایا اور بولا "تمہارے آدمی کسی آسیب کو پکڑنے میں مہارت رکھتے ہوں تو انہیں بے شک یہاں مامور کر دو۔ مجھے کوئی اعتراض نہیں ہوگا۔"

اس دوران میں میری متجسس نگاہیں ایک دیوار میں گولیوں کے سوراخ دیکھ چکی تھیں۔ میں نے ان کی طرف اشارہ کرتے ہوئے اولیانو سے کہا "ان سوراخوں کے بارے میں تمہارا کیا خیال ہے؟"

اولیانو ادھر دیکھنے کی زحمت کیے بغیر بولا "یہاں کے فرش اور دیواروں میں تمہیں سینکڑوں سوراخ مل جائیں گے۔ بعض میں سے سانپوں کے بچے اور کھن کھجورے بھی نکلتے رہتے ہیں۔ میں ان خرافات پر اپنا قیمتی وقت برباد نہیں کر سکتا۔ میں یہاں انسانی خدمت کے ایک مشن پر آیا ہوں اور اسی میں مصروف رہنا چاہتا ہوں۔"

وہ ذرا بھی تعاون کرنے پر آمادہ نہیں تھا۔ میرا تو اندازہ تھا کہ وہ سب کچھ جانتے بوجھتے ہوئے بھی ہماری آنکھوں میں دھول جھونکنے کی کوشش کر رہا تھا۔ اس کے رویے پر اول خان کا چہرہ غصے سے سرخ ہو گیا تھا۔

"اگر ہم اپنے طور پر اس عمارت کی تلاشی لینا چاہیں تو تمہیں کوئی اعتراض تو نہیں ہوگا؟" اول خان نے خود پر قابو رکھتے ہوئے نہایت تحمل کے ساتھ سوال کیا۔

"نہیں اس توہین پر اپنا دفتر بند کر کے تمہاری حکومت کے ساتھ ہی اپنے ہیڈ کوارٹر سے بھی شکایت کروں گا۔" وہ درشتی لہجے میں بولا۔

"ہم لوگ اپنے کچھ شبہات دور کرنے کی نیت سے یہاں آئے ہوئے تو ہیں تم سے پورا پورا تعاون کرنا لیکن تم نے معتدد خبر کا حوالہ دے کر میری اور میرے محکمے کی بے عزتی کی ہے۔ اس کا مطلب ہے کہ ہم لوگ یہاں آب رسانی کے نیک منصوبے کی آڑ میں مجرموں کی پشت پناہی کر رہے ہیں؟"

"یہ تمہاری خیال طرازی ہے" ویرا نے گفتگو میں دخل دیتے ہوئے کہا "ہم میں سے کسی نے ایسی کوئی بات نہیں کی البتہ یہ شبہ ضرور ظاہر کیا ہے کہ تمہاری لاعلمی میں شاید کچھ لوگ تمہارے دفتر کو اپنے نامعلوم مقاصد کے لیے استعمال کرتے رہے ہوں۔ ان کے لیے بعد میں اپنی آمد کی نشانیاں مٹانا کوئی بڑا کام نہیں ہوگا۔"

"تم مقامی نہیں ہو۔ پھر تمہاری ان لوگوں کے ساتھ یہاں آمد کا کیا مطلب ہے؟" اولیانو نے ویرا کو گہری نظروں سے گھورتے ہوئے سوال کیا۔

اول خان نے زبان کھولنی چاہی لیکن ویرا نے اپنی کسی مصلحت عملی کی وجہ سے اسے بولنے کا موقع دیے بغیر اپنی بات شروع کر دی "صرف میں ہی غیر ملکی نہیں ہوں۔ تمہارے دفتر کو اپنی آماج گاہ بنانے والے مجرموں کا سرغنہ بھی غیر ملکی ہے۔ وہ کولمبیا سے یہاں آیا ہوا ہے۔"

کولمبیا کے ذکر پر اولیانو کے چہرے پر الجھن کے آثار نمودار ہو گئے "یہ میری طرف تو اشارہ نہیں ہے؟"

"تم غلط سمجھے" ویرا نے مسکراتے ہوئے کہا "مجھے علم نہیں تھا کہ تم بھی کولمبیا کے باشندے ہو؟" پھر اس نے اچانک ہی ہسپانوی زبان بولنی شروع کر دی۔

اولیانو نے خوش گوار حیرت کے ساتھ ہسپانوی زبان میں ہی اس کا جواب دیا اور وہ دونوں سرگرمی کے ساتھ مذاکرات میں مصروف ہو گئے۔ میرے لیے وہ زبان بالکل اجنبی تھی لیکن میں نے ویرا کی زبان سے دو مرتبہ البرٹو ولیسا کا نام سنا تو میں نے اندازہ لگایا کہ وہ اولیانو کو اس کی مادری زبان کا چارا ڈال کر راہ پر لانے کی کوشش کر رہی تھی۔

"آپ لوگوں کا تعلق کس وفاقی ادارے سے ہے؟" ان دونوں کی مصروفیت سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اسسٹنٹ ڈائریکٹر نے اول خان سے اردو میں بات شروع کر دی۔

"ہم اپنی شناخت ظاہر نہیں کر سکتے" اول خان نے نرمی سے کہا "اگر کوئی فرد اپنے قانونی حقوق کے نام پر ہمیں زیادہ مجبور کرے تو ہم قومی سلامتی کے ایکٹ کے تحت اسے حراست میں لینے کا اختیار

ضرور رکھتے ہیں۔ ایسا کوئی بھی مطالبہ سرکاری فرائض کی انجام دہی میں مداخلت بے جا کے زمرے میں آتا ہے۔"

"مجھے حیرت ہے کہ اس بوسیدہ اور دور افتادہ عمارت پر اس قسم کا شبہ کیا جا رہا ہے۔" اس نے اپنے پہلے سوال کے جواب پر اصرار کرنے کے بجائے اپنی پیشانی رگڑتے ہوئے کہا۔ "ہمیں اپنے دفتر کے لیے اسلام آباد میں ایک شان دار بنگلا فراہم کیا گیا تھا لیکن ہمارا چیف ٹیم پاگل آدمی ہے۔ فیلڈ سروے کے دوران یہ متروکہ عمارت نظر آئی تو وقت اور فنڈز کی بچت کے لیے اپنا بوریا بستر یہاں اٹھا لایا۔ یہاں ہم ہینڈ پمپ کے ذریعے کنوئیں کے پانی پر گزارہ کرنے پر مجبور ہیں۔ اس کا خیال ہے کہ ان حالات میں ہمیں محروم لوگوں کی پریشانیوں کا حقیقی احساس ہوسکے گا اور یہ منصوبہ مثالی مدت میں مکمل ہو جائے گا۔"

"باتوں کی حد تک تو اس کا فلسفہ درست ہی معلوم ہوتا ہے؟" اول خان نے مسکراتے ہوئے کہا۔

"محلے کا ہر شخص اس خانہ بدوشی کی زندگی سے نالاں ہے لیکن اس کے سامنے کوئی دم نہیں مار سکتا کیونکہ وہ فوراً ہی ایسے لوگوں کا تبادلہ کرا دے گا۔ ہم لوگ یہاں ڈیپو ٹیشن پر آئے ہوئے ہیں۔ مراعات اور الاؤنسز کی صورت میں ہر شخص کو ڈھائی سے تین گنا تنخواہ مل رہی ہے۔"

میں اس کی محدود اور خود غرضانہ سوچ پر دل ہی دل میں سلگ کر رہ گیا۔ اس جیسے لوگوں نے اپنی خود غرضی کی وجہ سے ہر اہم قومی معاملے کو ذاتی مراعات اور بھتوں کی سولی پر لٹکایا ہوا تھا۔

تھوڑی دیر بعد اولیانو ویرا سے فارغ ہو کر اول خان کی طرف متوجہ ہوا تو اس کا لہجہ مصالحانہ تھا "میں البرٹو نام کے کسی آدمی سے واقف نہیں ہوں لیکن یہ معاملہ میرے ایک ہم وطن کی مشتبہ سرگرمیوں سے تعلق رکھتا ہے اس لیے میں تمہیں اس عمارت کی تلاشی کی اجازت دے رہا ہوں۔ تمہاری ساتھی خاتون بہت مہذب اور سلجھی ہوئی شخصیت کی مالک ہے۔ اس نے مجھے معاملے کی نزاکت کے بارے میں قائل کر لیا ہے۔"

اولیانو نے اپنے اسسٹنٹ ڈائریکٹر کو ہم لوگوں کے ساتھ ہر ممکن تعاون کرنے کی ہدایت کی اور ہم اس کا شکریہ ادا کر کے اس کے دفتر سے باہر نکل آئے۔

غور سے دیکھنے پر بیرونی ہال کی دیواروں پر گولیوں کے مزید دو سوراخ مل گئے۔ ان سوراخوں پر محنت کی جاتی تو گولیاں بھی برآمد کی جاسکتی تھیں لیکن وہ وقت کا بے مصرف زیاں ہوتا اس لیے ہم تینوں آگے بڑھ گئے۔ وہاں اس قدر مکمل طور پر جھاڑو پھیری گئی تھی کہ میرے ہاتھوں تباہ ہونے والے ہینڈ سیٹس لیب تک کا سراغ نہیں مل سکا اور ہم لوگ ایک مرتبہ پھر اولیانو کے تعاون کا شکریہ ادا کر کے وہاں سے بے نیل و مرام لوٹ آئے۔

...کوسٹر میں واپس لوٹتے ہی اول خان نے ویرا پر اعتراض جڑ دیا کہ اس نے اولیانو سے قطعی غیر ضروری طور پر البرٹو ملیما کا ذکر کیا تھا۔ وہ اعتراض سن کر دیرا مسکرانے لگی۔

"اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ وہ البرٹو سے ناواقف ہوتا تو اس کے لیے وہ نام مہمل تھا اور اگر وہ اس کا ساتھی ہے تو میری زبان سے اس کا نام سن کر چوکنا ہو گیا ہوگا۔" اس نے کہا "شاید تمہیں یہ جان کر حیرت ہو کہ البرٹو ملیما کا حوالہ دینے کے بعد اس نے مجھ سے رازداری کا وعدہ لے کر نہایت فکرمندی کے ساتھ اس امر کا اعتراف کیا ہے کہ وہ البرٹو کو تو نہیں جانتا البتہ ظفر نامی ایک پاکستانی سے اس کے گہرے مراسم ہیں کیونکہ ظفر ہسپانوی زبان پر بہت ماہرانہ عبور رکھتا ہے۔ ظفر خود ہی اس تک پہنچا تھا اور دوستی ہو جانے کے بعد اولیانو کی سرکاری ٹیلکس مشین سے اکثر بیشتر باہر پیغام رسانی کرتا رہتا ہے۔ وہ خود وہاں بیٹھ کر پیغام وصول بھی کرتا ہے۔"

"ظفر اور البرٹو ملیما کے درمیان اس نے کیسے تعلق پیدا کرلیا؟" میں نے پوچھا۔

"اس کے فرشتوں کو بھی گمان نہیں ہے کہ ان دونوں میں کوئی تعلق ہوگا۔ دراصل وہ ہم لوگوں کی آمد سے خوف زدہ تھا۔ ظفر اس پر چھا جانے کی کوششوں میں مصروف ہے اس لیے اولیانو اس کی طرف سے شبہات میں مبتلا ہو گیا ہے۔ اس نے مجھے اپنا ہمدرد سمجھ کر اس مشکوک معاملے پر بات کی ہے۔ مجھے شبہ ہے کہ کہیں ظفر نے کسی معاملے میں اسے بلیک میل کرنے کی کوشش نہ کی ہو۔ یہ باتیں اگلی کسی ملاقات پر معلوم ہو سکیں گی۔ اولیانو نے مجھے کسی وقت اپنے گھر آنے کی دعوت دی ہے۔"

"یہ تو کسی نئی کہانی کی ابتدا معلوم ہو رہی ہے" اول خان بول پڑا "اچھی ہی بات ہے تو ہمیں اس میں اپنا پیر پھنسانے سے گریز کرنا چاہیے۔ اولیانو خود بھی اسے دھتکار کر بھگا سکتا ہے۔"

"اس نے ظفر کی طرف سے بھیجے جانے والے پیغامات پر کوئی روشنی ضرور ڈالی ہوگی؟" میں نے پوچھا۔

"وہ ان پیغامات کی نوعیت سے لاعلم ہے۔ اسے الجھن ہے کہ ظفر اس کی مشین کیوں استعمال کرتا ہے جبکہ وہ اپنے پیغامات کسی بڑے ڈاک خانے سے بھی بہ آسانی بھیج سکتا ہے۔ پیغامات کی وصولی کی بات البتہ مختلف ہے۔"

"میری رائے ہے کہ تم اس کے گھر ضرور جاؤ اور اس سے ٹیلکس نمبر حاصل کرنے کی کوشش کرو جن پر البرٹو ملیما رابطہ کر رہا ہے۔ شاید ان نمبروں کی مدد سے ہم اس کے بیرونِ ملک رابطوں کو ختم کر سکیں۔"

"یہ سب آئندہ کے امکانات ہیں۔" اول خان ایک گہری سانس لے کر بولا "فی الحال ہم جو مقصد لے کر ان مضافات میں آئے تھے وہ پورا نہیں ہو سکا۔ البرٹو ملیما کہیں بھی اپنی موجودگی کے ثبوت چھوڑنے کا عادی نہیں ہے۔ اب چلی ہوئی گولیاں ...

پوسٹ مارٹم کی رپورٹ آنے کے بعد ہی صورتِ حال واضح ہو سکے گی۔"

"ہم کوئٹہ میں گھومنے والے کبرا بردار بندروں کو بالکل ہی بھولے ہوئے ہیں۔" زریاب نے وہ ذکر چھیڑ کر ہم دونوں کو بری طرح چونکا دیا۔ "اگر انٹیلی جنس بیورو والوں نے کوئی کارروائی کی ہے تو اب سے بہت پہلے اس کے نتائج سامنے آ چکے ہوں گے۔ ہمیں ادھر کی بھی خبر لینی چاہیے۔"

"کیا اس سلسلے میں تم نے کسی اتھارٹی کو متوجہ کرنے کی کوشش کی تھی؟" اول خان نے پوچھا۔

"زریاب نے انٹیلی جنس بیورو کے ڈائریکٹر کو گمنام فون کیا تھا۔" میں نے بتایا۔

اول خان کا چہرہ مایوسانہ انداز میں لٹک گیا "گمنام فون کالز پر کبھی بھی کوئی کارروائی نہیں کی جاتی۔ البرٹو ویلیسا اب تک ان بندروں کو اس رازی سے نکلوا لے جانے میں کامیاب ہو گیا ہوگا۔"

"میں نے خود کو ابابیل سنڈیکیٹ ظاہر کرتے ہوئے اپنا نام پوشیدہ رکھنے کا جواز اس کے ذہن نشین کرا دیا تھا۔" زریاب نے وضاحت کی۔ "اس نے مجھ سے فوری کارروائی کروانے کا پختہ وعدہ کیا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ اپنے وعدے پر عمل کر ہی گزرا ہو۔ ان لوگوں سے چیک کرنے میں کیا ہرج ہے؟"

بقیہ سفر خاموشی کے ساتھ گزرا۔ ہم تینوں ہی اپنے اپنے خیالات میں ڈوبے ہوئے تھے۔ اول خان کے ساتھ آنے والے باہاں توپیوں کو بھی بے تکلف مرام واپسی پر چپ لگی ہوئی تھی۔

اسپیشل ٹاسک فورس کے ٹھکانے پر واپس پہنچتے ہی اول خان اپنے کام میں مصروف ہو گیا۔ وہ اپنے ساتھیوں سے یہ معلوم کرنے کی کوشش کر رہا تھا کہ انٹیلی جنس بیورو تک کس کی بھرپور رسائی تھی۔ چند ایک فون کالز کے بعد اسے مطلوبہ آدمی کا نمبر ملا تو اس نے فون پر رسمی علیک سلیک کے فوراً بعد ہی اصل موضوع پر گفتگو شروع کر دی اور چند منٹ بعد فون بند کر دیا۔

"ایک گھنٹے کے اندر اندر ادھر کی رپورٹ مل جائے گی۔ اس دوران میں تم بھی آرام کرو۔ میں تمہارے لیے چائے کا بندوبست کر کے اپنے کمانڈر کو رپورٹ دینے جا رہا ہوں۔" اس نے اٹھتے ہوئے کہا۔

"تمہاری غیر موجودگی میں فون آ جائے تو کیا کریں؟" میں نے احتیاطاً پوچھ لیا۔

"اس کی گھنٹی نہیں بجے گی۔ اس نمبر پر دوسرا انسٹرومنٹ لگا ہوا ہے۔ ادھر سے کوئی بھی اٹھا لے گا۔" وہ یہ کہتا ہوا اس کمرے سے نکلتا چلا گیا۔

زریاب استفسار طلب نگاہوں سے میری طرف دیکھ رہی تھی۔ میں نے اشتیاقانہ انداز میں منہ چلاتے ہوئے اسے آنکھ ماری تو وہ بے ساختہ ہنس پڑی۔

"معلوم ہوتا ہے کہ اب تمہاری کھوپڑی پر بھی برف جمنی شروع ہو گئی ہے۔" اس نے تلخ مسکراہٹ کے ساتھ کہا "ابھی تک پورے قصے کے سر پیر کا ہی پتا نہیں چل رہا ہے۔ البرٹو ویلیسا کی تلاش تو اس کے بہت بعد کی بات ہے۔ پتا نہیں ہم کب تک یہاں بیٹھے رہیں گے۔"

"تم جھنجھلا رہی ہو تو کھوپڑی بھی ہو سکتی ہو۔ ویسے اس بھاگ دوڑ کے نتیجے میں ایک اہم بات ضرور معلوم ہو گئی ہے۔"

"وہ کیا؟" اس نے بے ساختہ سوال کیا۔

"زمین گول ہے۔" میں نے اپنی شہادت کی انگلی کو فضا میں گردش دیتے ہوئے کہا "جہاں سے چلتے ہیں، دوبارہ وہیں آ کھڑے ہوتے ہیں۔ جب تک اسپیشل ٹاسک فورس کے بڑوں کو ظفر اور البرٹو ویلیسا کا فرق نہیں سمجھایا جاتا، کچھ بھی نہیں ہو سکے گا۔"

"کیوں نہ میں دوبارہ سینٹے کاسیلو کا روپ دھار کر اسلام آباد اور راولپنڈی کے مصروف علاقوں میں آوارہ گردی شروع کر دوں؟" اس نے نہایت سنجیدگی کے ساتھ سوال کیا۔

"اس سے کیا ہوگا؟" میں نے بُرا سا منہ بنا کر پوچھا۔

"ہو سکتا ہے کہ البرٹو ویلیسا مجھے دیکھ کر میرے پیچھے لگ جائے۔" اس نے پُرامید لہجے میں کہا۔

"اس خیال میں بھی نہ رہنا۔ اب وہ تمہارا پیچھا نہیں کرے گا۔ اس کے ٹھکانے ایک ایک کر کے نکلتے جا رہے ہیں۔ وہ تم کو دیکھتے ہی گولی مارے گا اور فرار ہو جائے گا۔ وہ اپنی تباہی کا ذمہ دار سینٹے کاسیلو کو گردان رہا ہوگا۔ اس گڑے مردے کو اب نہ اکھاڑنا ہی تمہارے حق میں بہتر ہوگا۔"

چائے نوشی کے دوران بھی ہم ایک دوسرے کی متعدد تجاویز پر دماغ سوزی کرتے رہے لیکن کہیں بھی کوئی بات بنتی نظر نہیں آئی۔ اصل خرابی یہ تھی کہ فریقِ مخالف بدترین دباؤ میں آنے کے بعد میدان چھوڑ کر بھاگ کھڑا ہوا تھا۔ وہ روپوش ہو کر کہاں اور کس سمت میں کام کر رہا تھا؟ ہم اس سے بھی لاعلم تھے۔ ان حالات میں

ہمارے لیے انتظار کرنے کے علاوہ کوئی اور چارہ کار باقی نہیں رہ گیا تھا۔

تھوڑی دیر بعد اول خان واپس آیا تو وہ دردی سے بہت خوش نظر آرہا تھا۔

"بظاہر ہماری آخری کارروائی چوں چوں کا مربہ ثابت ہوئی ہے لیکن اس کے نتائج سے متاثر ہو کر کمانڈر نے ظفری کی تلاش کی مہم شروع کرانے کا فیصلہ کرلیا ہے" اس نے مسرت آمیز لہجے میں ہمیں آگاہ کیا "وہ اس فیصلے کی منظوری لینے کے لیے ہیڈ کوارٹرز گیا ہے۔"

"یہ بہت بڑی کامیابی ہے" میں نے اعتراف کیا "اب البرٹو ریلیسا کے گرد ہمارا رابطہ بہت تیزی کے ساتھ تنگ ہونا شروع ہو جائے گا۔"

"البرٹو ریلیسا کا نام ہم لوگوں تک محدود رہے گا۔ فورس کے چیدہ چیدہ کارکن بظاہر ظفری کو تلاش کریں گے۔"

"تو کیا ملبے سے برآمد ہونے والی لاش کو آصف علی کی لاش قرار دے دیا جائے گا؟" میں نے حیرت سے پوچھا "اس کی پوسٹ مارٹم رپورٹ اتنی جلدی تو نہیں آسکتی۔"

"بظاہر واقعات کو جوں کا توں تسلیم کرلیا جائے گا یعنی ظفر جل کر مر گیا اور آصف علی نے پیغام چھوڑ کر فرار کی راہ اختیار کرلی۔ پوسٹ مارٹم کی رپورٹ آنے پر واش آصف علی کی ثابت ہوئی تو اسے خاموشی سے اس کے ورثا کے حوالے کردیا جائے گا۔ اس طرح فورس کے پورے عملے کو بھی اصل واقعات کا علم نہیں ہو سکے گا۔"

"اتنی پیچیدگی میں جانے کی ضرورت ہی کیا ہے؟ بعد میں جب بھی اصل واقعات سامنے آئیں گے تو کیا تمہاری فورس کے ماتحت عملے میں بددلی نہیں پھیلے گی؟ اتنی رازداری میری سمجھ سے بالا تر ہے۔"

"کسی بھی ادارے میں اوپر کی سطح پر کوئی کرپٹ، بدعنوان یا غدار بے نقاب ہوتا ہے تو نچلے عملے میں بددلی اور مایوسی ضرور پھیلتی ہے۔ اخلاقی صورت حال گر جاتا ہے۔ ان مسائل کا مقابلہ کرنا ہی پڑتا ہے۔ البرٹو ریلیسا کافی مدت سے فورس میں تھا۔ ہو سکتا ہے کہ اس کے کچھ ہمدرد اب بھی موجود ہوں اور ان کے ذریعے اسے اندر کی خبریں مل رہی ہوں۔ اسے اندھیرے میں رکھنے کے لیے یہ چکر چلانا ضروری ہی نہیں ناگزیر ہے۔ ایک بار اسے جہنم واصل کردیا گیا تو سارے معاملات تیزی کے ساتھ ٹھیک ہونے چلے جائیں گے۔ کمانڈر نے بہت سوچ سمجھ کر یہ پلان طے کیا ہے۔"

"ظفری کی تلاش پر مامور کیے جانے والے کارکنوں میں بھی اس کا کوئی ہمدرد شامل ہو سکتا ہے۔" میں پوری کوشش کرنے کے باوجود اس کے پر پیچ طریقہ کار سے متفق نہیں ہو پایا تھا۔

"وہ بہت رکھ بھال کر چنے جائیں گے۔ انھیں ان کی

قاتل عیشتوں سے الگ کر کے براہ راست میری تحویل میں دے دیا جائے گا اور میں انہیں بھیج کر اس مشن کو چلاؤں گا۔ ظفری کی جگہ البرٹو ریلیسا جیسے مجرم کا ہماری صفوں میں گھس آنا ہماری اسپیشل ٹاسک فورس کی تاریخ کا بدترین سانحہ ہے اور اس سے ہم اسی انداز میں نمٹنے کی منصوبہ بندی کر رہے ہیں۔ اس بارے میں تم اپنے ذہن کو زیادہ نہ تھکاؤ۔"

وہ اول خان کی طرف سے مجھ کو عدم مداخلت کا شریفانہ مشورہ تھا۔ اس بارے میں اس کی مجبوریاں قابل فہم تھیں اس لیے میں نے اس موضوع پر اپنی زبان سختی سے بند کرلی۔

رات کے وہاں سے روانگی کا ارادہ ظاہر کیا تو اول خان نے ہمیں متوقع فون کال آنے تک رکنے کی دعوت دی جو ہم نے قبول کرلی۔ کھوج میں ذرا سا گہری کرنے والے "کیمرا مین اور بندوں" کے انجام سے ہمیں بھی گہری دلچسپی تھی۔ وہ خبر مل جانے کے بعد یکسوئی کے ساتھ واپس جا سکتے تھے۔

متوقع فون کال تقریباً ڈیڑھ گھنٹے بعد آئی۔ دوسری طرف سے غالباً سنسنی خیز خبریں سنائی گئی تھیں کیونکہ اول خان کے منہ سے بار بار متحیرانہ کلمات نکل رہے تھے۔ اس کے کہے ہوئے فقرے اس قدر ادھورے اور مختصر تھے کہ ان سے کوئی نتیجہ اخذ نہیں کیا جاسکتا تھا۔ البتہ اس کے تاثرات سے ایک بات ظاہر ہو رہی تھی کہ کامیابی اور ناکامی سے قطع نظر ٹیلی جنس والوں نے دراصل گمنام مخبری پر کارروائی ضرور کی تھی۔

"نیچے سے اوپر تک کھلبلی مچا ہوا ہے" اول خان نے فون رکھتے ہوئے والہانہ انداز میں مجھے اپنے بازوؤں میں بھینچ لیا "تینوں بندوں کے پکڑے جانے کے بعد ہر شخص بل کر رہ گیا ہے۔ اس کامیابی میں تمہارا بہت بڑا ہاتھ ہے۔ تاخیر ہونے کی صورت میں وہ بندے رلاپتا ہو سکتے تھے۔"

"میرا نہیں، اس کا زیادہ ہاتھ ہے" میں نے اول خان کو ... کی طرف گھماتے ہوئے پوری سنجیدگی کے ساتھ کہا "تمہیں ... بجائے اسی سے بغل گیر ہونا چاہیے۔ وہی گمنام ذہن میں ... تو شاید میری پوری بات سننے کی زحمت بھی نہ کی جاتی اور وہ ... جدھر منہ اٹھتا اسی طرف بھاگ جاتے۔"

"بے انتہا خوشی اور غم کے موقعے پر ہر قسم کی آزادی ... ہے۔ تم جوش میں میرے گلے لگ بھی جاتے تو میں کوئی اعتراض ... کرتی۔ خوشی میں ایسی بے اعتدالیاں ہو ہی جاتی ہیں۔" ربا ... ہوئے بولی۔

"یہ دعوت ہے" میں نے اول خان کو اکسانے کی کوشش ... اور وہ کھسیانے پن کے ساتھ مسکرا کر رہ گیا۔ عورتوں کے معا... میں وہ سیدھا سا کم ہمت اور روزہ دیک تھا۔

"تمہیں تفصیلی خبر ملی ہے یا بس خلاصہ بتایا گیا ہے؟" ... سنجیدگی اختیار کرتے ہوئے پوچھا۔

"خلاصہ بھی بہت ہوش رُبا ہے۔ میرے ساتھ آؤ۔ میں کمانڈر کے دفتر میں کہانی سناؤں گا۔ آگر اسے دہرانے سے بچ سکوں۔ وہ بھی ہیڈ کوارٹرز سے لوٹ آیا ہوگا۔ اب البرٹو وملیسا کا وجود ہر شک و شبہ سے بالاتر ہو گیا ہے۔"

اس کی بات درست تھی۔ اگر وہ اتنی اہم خبر کمانڈر تک فوراً نہ پہنچاتا تو اپنے فرض میں کوتاہی کرتا۔ دوسری طرف اس کے لیے یہ بھی ممکن نہیں تھا کہ وہ ہمیں چھوڑ کر اپنے کمانڈر کے دفتر کی طرف دوڑ لگا دیتا اور اسے پوری کہانی سنانے کے بعد ہماری طرف رجوع کرتا۔

اول خان ہمیں پی اے کے کمرے میں بٹھا کر پہلے اکیلا اندر گیا پھر فوراً ہی باہر آکر ہم دونوں کو بھی اپنے ساتھ اندر لے گیا۔ کمانڈر نے اپنی کرسی سے اٹھ کر ہم دونوں کا استقبال کیا تھا "سنا ہے کہ تم لوگوں نے کوئی اور بھی بڑی کامیابی حاصل کی ہے؟" اس نے خوش دلی کے ساتھ کہا۔

"کوشش ضرور کی تھی۔ اس کے نتائج اول خان سے معلوم ہو سکیں گے۔" میں نے کہا۔

اول خان اس وقت تک البرٹو وملیسا کے بارے میں معذرت خواہانہ رویہ اختیار کرتا چلا آیا تھا اس لیے اس نے کھونڈ کے بندروں کی تحیر خیز کہانی سے اپنے کمانڈر کو آگاہ نہیں کیا تھا۔ اس نے نہایت اختصار کے ساتھ اسے البرٹو وملیسا کے انکشاف اور ہمارے جرأتی اقدام سے آگاہ کرتے ہوئے کہا "حیرت ناک بات یہ ہے کہ آئی بی کے ڈائریکٹر نے اس گمنام فون کال پر فوری کارروائی کرتے ہوئے" اپنا ایمرجنسی اسکواڈ کھونڈ کی طرف روانہ کر دیا۔ چند گھنٹوں کی ناکا بندی کے بعد ہی انہیں ایک گاڑی میں تین بندر نظر آئے۔ گاڑی چلانے والے کو گرفتار کر کے بندروں پر قبضہ کر لیا گیا۔ ایمرجنسی اسکواڈ والے تین گاڑیوں میں واپس لوٹ رہے تھے تو فوجی کی گود میں بیٹھا ہوا ایک بندر طاقتور دھماکے سے پھٹ گیا۔ اس دھماکے میں فوجی کا پورا جبڑا اڑ گیا تھا اور وہ موقع پر ہی مر گیا۔ اس فوجی کی ابھی تک شناخت نہیں ہو سکی ہے۔"

"فوجی کا کوئی بیان وغیرہ ریکارڈ کر لیا گیا تھا؟" کمانڈر نے گہری دلچسپی کے ساتھ پوچھا۔

"یہ نہیں معلوم، سر!" اول خان نے ادب سے جواب دیا "میں نے اپنے ذاتی ذرائع سے یہ ادھوری اطلاعات حاصل کی ہیں۔ پوری تفصیلات یقیناً بہت حیران کن ثابت ہوں گی۔"

"آئی بی کے معاملات میں ہم دخل انداز نہیں ہو سکتے۔ ہماری تسلی کے لیے صرف اتنا ہی کافی ہے کہ ان لوگوں نے کھونڈ میں فوٹو گرافی کرنے والے بندروں کو پکڑ لیا ہے لیکن میری یہ سمجھ میں نہیں آیا کہ بندر کس طرح فوٹو گرافی کرتے ہوں گے اور ان تصاویر کا کیا بنتا ہوگا؟" کمانڈر نے حیرت ظاہر کرتے ہوئے کہا۔

اول خان نے پُرامید نظروں سے میری طرف دیکھا تو میں نے کہا "اصل بات کا پتا تو بندروں کا تفصیلی معائنہ کرنے کے بعد کوئی ماہر ہی لگا سکے گا۔ ہمارے سامنے البرٹو وملیسا نے جو کچھ چرند سرائی کی تھی، اس کے مطابق ان بندروں کے جسموں میں انفرا ریڈ کیمرے پوشیدہ ہونے چاہئیں جو کسی لاسلکی نظام کے تحت تصاویر کہیں بھیجتے رہتے ہیں۔ یہ بہت جدید اور بیش قیمت کیمرے ہونے چاہئیں۔"

"حیرت ناک اور ناقابل یقین باتیں ہیں" کمانڈر اس مختصری تفصیل سے مرعوب ہو کر بیٹھا "اور ان میں سے ایک بندر بم کی طرح پھٹ بھی گیا۔ غنیمت ہے کہ اب ان لوگوں کے پاس مزید دو بندر ہیں جن کو چیر پھاڑ کر وہ عجیب کیمرے نکالے جا سکتے ہیں۔"

"دو نہیں۔ اب ان کے پاس ایک ہی بندر رہ گیا ہے" اول خان نے تصحیح کی۔

"تیسرا بندر کہاں گیا؟" کمانڈر نے بھی میرے ساتھ وہ سوال کیا تھا۔

"وہ ایک مشہور پرائیویٹ اسپتال کے آپریشن تھیٹر میں پھٹ گیا۔ نہ صرف تھیٹر کا بڑا حصہ تباہ ہو گیا بلکہ ایک سرجن اور اس کے معاون کو کافی زخم بھی آئے ہیں" اول خان نے بتایا۔

"وہ کیسے پھٹ گیا؟ کیا ان بندروں میں کوئی ریموٹ یا ٹائم ڈیوائس لگی ہوئی ہے؟" کمانڈر کے لیے وہ خبر پریشانی کا باعث ثابت ہوئی تھی۔ "اس طرح تو تیسرا بندر بھی ضائع ہو جائے گا اور وہ لوگ اس کے بارے میں کچھ بھی معلوم نہیں کر سکیں گے۔"

"ان بندروں کی اگلی ٹانگوں کے درمیان سینے کی جلد کے نیچے وہ کیمرے اس طرح چھپائے گئے ہیں کہ لینس کا گول حصہ جلد سے ابھر نکلا ہوا ہے۔ ان کیمروں کے ساتھ کوئی ایسا میکانزم بھی پوشیدہ ہے جسے چھیڑتے ہی بندر سمیت سب کچھ تباہ ہو جاتا ہے۔ بندروں کو لے جانے والے نے خودکشی کرنے کے لیے اسی میکانزم سے چھیڑ چھاڑ کی ہوگی۔ سرجن نے کیمرا نکالنے کے چکر میں نادانستگی میں اس میکانزم کو متحرک کر دیا ہوگا کیونکہ اس دھماکا خیز میکانزم کا اصل مقصد ہی ان کیمروں کو اجنبیوں کی تحویل میں جانے سے بچانا رہا ہوگا" اول خان نے بتایا "یہ باتیں سنی سنائی ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ اصل صورت حال کچھ اور ہی ہو۔"

"اب وہ تیسرے بندر پر طبع آزمائی کر رہے ہوں گے؟" کمانڈر نے وہ فقرہ اس قدر عجیب انداز میں ادا کیا کہ میں بدقت تمام اپنا بے ساختہ قہقہہ روکنے میں کامیاب ہو سکا۔

"اس بندر کو بے ہوش کر کے سخت حفاظت میں رکھا گیا ہے۔ اس کے تفصیلی معائنے کے لیے باہر سے کسی ماہر کو بلانے کی کوشش کی جا رہی ہیں۔ وہ اس آخری بندر کے ضائع ہونے کے امکان سے سخت خوف زدہ ہیں۔ وہ اسے ہاتھ بھی نہیں لگا رہے تھے۔"

"اس قدر مہلک اور خطرناک بندر ان کے ہاتھ لگ گئے۔

ہیں۔ وہ بندر بھی کسی عام جگہ نہیں بلکہ کہوٹہ جیسی حساس وادی میں آزادانہ گھوم رہے تھے۔ اس رفت انگیز جنس والے سخت دباؤ کا شکار ہوں گے کیونکہ ان کے پاس کوئی مربوط کہانی نہیں ہے۔ ملک میں غیر ملکی سازشی عناصر دندناتے پھر رہے ہیں لیکن کسی کو ان کی سرگرمیوں کا علم نہیں ہے۔ ایک امریکی عورت ان کو بندروں کی موجودگی کی اطلاع دیتی ہے جو سو فیصد درست ثابت ہوتی ہے۔ اب ہر شخص ان بندروں کی موجودگی کا پس منظر جاننا چاہ رہا ہوگا لیکن ڈی بی والوں کے پاس کوئی جواب نہیں ہے۔" گراں ڈیل کمانڈر نے پُر تشویش لہجے میں اس صورتِ حال کا احاطہ کرتے ہوئے کہا۔

"ہمیں ان سے رابطہ کرلینا چاہیے۔" اول خان نے دبے لہجے میں کہا "ہماری فراہم کی ہوئی اطلاعات ان کو بہتیری پریشانیوں سے نجات دلوا سکتی ہیں۔"

"میں سوچوں گا" کمانڈر کی آنکھوں سے فکر مندی مترشح تھی۔ "ڈی بی والے کچھ عرصے سے سیاست اور سیاست دانوں کے جوڑ توڑ میں اس بری طرح الجھے ہیں کہ قومی سلامتی سے تعلق رکھنے والے دوسرے اداروں سے ان کے تعلقات کافی کمزور ہو چکے ہیں۔ مجھے ان سے رابطے کے لیے کوئی مناسب وسیلہ تلاش کرنا ہوگا۔"

وہ اپنا قہوہ ادا کرتے ہوئے کرسی چھوڑ کر کھڑا ہو گیا۔ یہ اس بات کی علامت تھی کہ وہ تخلیہ چاہتا تھا۔ اول خان نے اس کا مدعا سمجھتے ہوئے اپنی جگہ چھوڑ دی۔ اس کی تقلید میں ہم دونوں بھی کمانڈر سے ہاتھ ملا کر اس کے وسیع لیکن سادہ سے کمرے سے باہر نکل آئے۔

اس وقت تک میرا ذہن سامنے کی باتوں میں الجھا ہوا تھا لیکن اول خان کی تازہ کہانی سامنے آنے کے بعد میرا ذہن بہت دور تک بھٹکنے لگا تھا۔

واقعات نے ثابت کردیا تھا کہ ان بندروں کے جسموں میں صرف حساس کیمرے ہی پوشیدہ نہیں تھے بلکہ ان کے تحفظ کے لیے بارودی مادہ بھی نصب کیا گیا تھا۔ اس قدر خطرناک بندروں کا بیرونِ ملک سے لایا جانا محال ہی نہیں، ناممکن نظر آتا تھا۔ فضائی قزاقی، بین الاقوامی دہشت گردی اور تخریب کاری کے بڑھتے ہوئے واقعات کی وجہ سے دنیا کے ہر خطے میں ہوائی اڈوں پر جانچ پڑتال کے حفاظتی انتظامات اتنے سخت کردیے گئے تھے کہ دیکھ بھال کے جدید ترین آلات اور تجربے کار عملے کو دھوکا دے کر ان بندروں کو طیاروں کے ذریعے ملک میں لانا بظاہر ناممکن تھا۔ فلائٹ کے ذریعے ان بندروں کو جہاز پر سوار کرا بھی دیا جاتا تو پاکستان پہنچنے پر انہیں پکڑا جا سکتا تھا۔ بحری راستے سے ان بندروں کا لایا جانا بعید از قیاس معلوم ہوتا تھا۔ ایک یہ امکان ضرور تھا کہ خلیج کی ریاستوں سے ڈرے والی' اسمگلروں کی کسی لانچ کے ذریعے ان

بندروں کو کراچی کے مضافات میں کسی ویران ساحل پر اتارا گیا ہو اور وہاں سے انہیں سڑک کے ذریعے اندرونِ ملک لے جایا گیا ہو۔ لیکن وہ طریقہ کار بھی پُر پیچ ہونے کے ساتھ پُر خطر بھی تھا۔

البرٹو و سلیما کے بدلے ہوئے تیور پر نظر کی بنا پر یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ چکی تھی کہ اس بھیانک اور سفاکانہ فعل میں کرنل جیمی جونز کو کسی ماہر ترین سرجن کا بھرپور تعاون حاصل تھا۔ جلد کی تبدیلی یا اسکن گرافٹنگ کے فن پر قابلِ رشک عبور رکھنے والا وہ سرجن بہت آسانی کے ساتھ کیمرے وغیرہ بندروں کے جسم کی جلد میں چھپا سکتا تھا۔ ان لوگوں کے نقطۂ نظر سے آسان ترین صورت یہ ہوتی کہ مقامی طور پر حاصل کیے ہوئے مخصوص نسل کے بندروں کو ترجیح دی جاتی ........ پھر وہی سرجن کسی فرضی نام پر سفر کرکے پاکستان آتا اور پوری پوری رازداری کے ساتھ مطلوبہ سامان ان بندروں کے جسموں میں نصب کر کے خاموشی سے واپس لوٹ جاتا۔ اس کی تدبیر کا سب سے اہم فائدہ یہ ہوتا کہ عمل زیادہ کسوٹوں کے پیشِ نظر کیمروں کے رخ میں مطلوبہ تبدیلیاں بھی عمل میں لائی جا سکتی تھیں۔

اگر میری وہ سوچ درست تھی تو البرٹو پاکستان میں اکیلا اور بے سروسامان نہیں تھا۔ اس نے ایک طرف اسپیشل ٹاسک فورس میں اپنے قدم جمائے ہوئے تھے تو دوسری طرف اولیانو سے اپنی دوستی کی آڑ میں اقوامِ متحدہ کے آب رسانی کے منصوبے کے رضاکار کو استعمال کر رہا تھا۔ اس کے ہمدردوں اور تنخواہ دار کارکنوں کی وہ فوج ہماری نگاہوں سے اوجھل تھی جس کی مدد سے وہ اپنی تخریبی سرگرمیاں ڈھکے بڑھا رہا تھا۔

اس کے ساتھ حریص' خود غرض اور بے ضمیر مقامیوں کے تعاون کی دو مثالیں ہمارے سامنے آچکی تھیں۔ اولیانو کے دفتر میں محاذ آرائی کے دوران میں متعدد مقامی اس کے ساتھ موجود تھے۔ ان میں سے راجا بازار والا غنڈا بعد میں میرے ہاتھوں کیفرِ کردار کو پہنچ گیا تھا۔ دوسرا مقامی وہ تھا جو کہوٹہ سے بندروں کو نکال کر لے جاتے ہوئے پکڑا گیا تھا۔ وہ یقینی طور پر اپنے جرم کی ہولناک سنگینی سے پوری طرح واقف تھا۔ اسی لیے اس نے گرفتار ہونے کے بعد خودکشی کرلی تھی کیونکہ اسے اپنے کرتوتوں کا انجام سامنے نظر آنے لگا تھا۔

راجا بازار والے غنڈے کے ذکر پر اول خان چونک پڑا۔ "ارے میں بھول ہی گیا تھا۔ اس کے قتل کی خبر اخبارات میں شائع ہوئی تو البرٹو و سلیما کے کان کھڑے ہو جائیں گے۔ وہ کیا اب تک البرٹو کے ساتھ تھا۔ وہ سمجھ لے گا کہ بعد میں ہم نے اس شخص کی زبان کھلوانے کے بعد اسے مارا ہے۔"

"یہ تو سامنے کی بات ہے لیکن اس سے کیا فرق پڑتا ہے؟" میں نے پوچھا۔

"فرق تو کسی بات سے بھی نہیں پڑتا" اول خان چڑ کر بولا "تم

میری کہی ہوئی باتوں کو بہت جلد بھول جاتے ہو۔ کمانڈر اپنے پلان کے مطابق البرٹو کو اندھیرے میں رکھ کر گھیرتا جا رہا ہے۔ اس میں ہماری بھی کچھ مصلحتیں ہیں۔ اس لاش کے بارے میں خبریں آنے سے ہمارے مقاصد کو نقصان پہنچ سکتا ہے۔"

"اس خبر کو اخبارات میں شائع ہونے سے رکوا دو۔ پریس کے بارے میں یہاں ایسے قوانین موجود ہیں جن کے ذریعے اخبارات بخوبی کچھ بھی چھاپنے یا نہ چھاپنے کا پابند کیا جا سکتا ہے۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ اس وقت تمہاری کھوپڑی الٹی چل رہی ہے" وہ میری نجروں پر جھنجھلا کر بولا "کیا تم نے مجھے یہ نہیں بتایا تھا کہ تم نے اس کی لاش ایک ایسے مقام پر پھینکی ہے جہاں چیل کوؤں کے حملہ آور ہونے کے بعد ہی کسی کو لاش کی موجودگی کا علم ہو سکے گا؟"

"میں نے ضرور کہا تھا۔ تو کیا تم اس کی لاش غائب کروانے کے بارے میں سوچ رہے ہو؟"

"آسان ترین راستہ وہی ہے۔ ذرا اس جگہ کا محل وقوع سمجھاؤ" اول خان کا مزاج بدستور بگڑا ہوا تھا۔

اس نے ایک آدمی کو وہیں طلب کیا اور اسے لاش کو ٹھکانے لگانے کی ہدایات دے کر لوٹا دیا۔

"تم یہاں مہمانوں کی طرح نہیں رہو گے" میں نے اس آدمی کے چلے جانے کے بعد بغور اس کی طرف دیکھتے ہوئے کہا "معلوم ہوتا ہے کہ یہاں بھی تمہیں خاصے اختیارات مل گئے ہیں۔"

"میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ البرٹو و بلیسا کی تلاش کے لیے مجھے یہاں روک لیا گیا ہے۔ اختیارات کے بغیر یہ مہم سرکاری محکموں میں ہوتی ہے۔ ہمارے یہاں اس کا رواج نہیں ہے۔ آدمیوں کا انتخاب ہو جائے تو مجھے اپنا یونٹ از سر نو تشکیل دینا ہوگا۔ میرا دفتر اسی عمارت میں رہے گا۔"

"تم اپنے یونٹ اور دفتر کے معاملات دیکھو۔ ہم چلتے ہیں۔" میں نے اٹھتے ہوئے کہا۔

"اب تم کہیں نہیں جاؤ گے۔ اس عمارت کا پچھلا حصہ گیسٹ ہاؤس کے طور پر استعمال ہوتا ہے۔ تمہیں یہیں میرے ساتھ رہنا ہوگا۔ تم دونوں کے لیے الگ الگ کمروں کا انتظام کر دیا جائے گا۔"

"ہم ایک کمرے میں بھی رہ سکتے ہیں۔ البتہ بستر الگ الگ درکار ہوں گے" میں نے ویرا کو آنکھ مارتے ہوئے کہا۔

"جب تک غزالہ کراچی میں ہے تم اپنی من مانی کرنے کے لیے آزاد ہو" اس نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔

"ہمارے یہاں قیام کرنے میں تمہارے کمانڈر کو تو کوئی اعتراض نہیں ہوگا؟" ویرا نے پوچھا۔

"ہرگز نہیں، وہ تم دونوں کی بے لوث کارکردگی سے بہت متاثر ہے ویسے یہ دھیان رکھنا کہ وہ پنجے چلانے کا شوقین ہے۔ اسے تم دونوں کی بلانوشی کی بھنک بھی مل گئی تو فطری مسائل سے فارغ ہو کر تمہارے ساتھ ہی جتنے لگے گا۔ سنا ہے کہ پینے کے بعد وہ بہت جذباتی اور غصیلا ہو جاتا ہے۔"

"تم فکر نہ کرو" ملکہ جذبات میرے ساتھ ہے" میں نے ویرا کی پشت پر تھپکی دیتے ہوئے کہا "اس کے جذبات کو یہ سنبھال لے گی۔ غصے سے میں نمٹ لوں گا۔"

"تم حد سے زیادہ منہ پھٹ اور بے لگام ہوتے جا رہے ہو؟" ویرا کو غصہ آ گیا "اب تم نے میرے بارے میں کوئی الزام تراشی کی تو میں تم پر ہاتھ چھوڑ بیٹھوں گی۔"

میں نے ایک گہرا سانس لے کر چھت کی طرف دیکھا اور کہا۔ "مشرقی عورتوں میں یہی ایک خرابی ہوتی ہے۔ ادھر کی عورتیں ایک بار ہاتھ پکڑ لیں تو قبر میں اترتے ہوئے بھی مشکل ہی سے چھوڑتی ہیں۔"

"تم دونوں اپنے دل کی بھڑاس نکالو۔ میں تمہارے کمرے دیکھ کر آتا ہوں" اول خان نے ہنستے ہوئے کہا۔

"میں اسے ٹالنا چاہ رہا تھا" اس کے چلے جانے کے بعد میں نے سنجیدگی سے کہا "یہاں رہنے سے ہمیں تحفظ کے علاوہ دوسری تمام سہولتیں حاصل رہیں گی لیکن ہم اپنی آزادانہ مرضی سے کوئی بھی قدم نہیں اٹھا سکیں گے۔ اول خان ہر بات میں مداخلت کرتا رہے گا۔"

"بولتے رہو، میں سن رہی ہوں" مجھے خاموش پا کر اس نے خشک لہجے میں کہا۔

"میرا دل کہہ رہا ہے کہ ہمیں اولیانو سے خاصی مدد مل سکتی ہے۔ مجھے معلوم ہے کہ اول خان میرے ارادے کی مخالفت کرے گا لیکن میں آج شام ہی اس سے ملنا چاہتا ہوں۔ ویسے بھی وہ ہم کو اپنے گھر آنے کی دعوت دے چکا ہے۔ وہ ہم سے ملنے سے انکار نہیں کرے گا۔"

"تم اسی قدر بے چین ہو تو تفریح کے بہانے یہاں سے نکل سکتے ہو" اس نے کہا پھر چونک کر بولی "اول خان، البرٹو و بلیسا کو اندھیرے میں رکھنے کے بارے میں اس قدر حساس ہے لیکن وہ اولیانو کے دفتر بھی جا چکا ہے۔ اس بات کو تو کسی بھی صورت میں نہیں چھپایا جا سکے گا۔"

"اسے چھپانے کی کوئی ضرورت بھی نہیں ہے وہاں ہونے والی محاذ آرائی کے بعد ہمارا ادھر نہ جانا غیر فطری ہوتا۔ ہم نے وہاں البرٹو و بلیسا کے جل مرنے یا روپوش ہو جانے کے بارے میں کوئی بات نہیں کی تھی۔"

"اور شاید میں نے بھی اس بارے میں اپنی زبان بند رکھی تھی" اس نے اپنے ذہن پر زور دیتے ہوئے کہا۔

"گفتگو ہسپانوی زبان میں ہوئی تھی اس لیے میں اس بارے میں کچھ نہیں کہہ سکتا۔"

"نہیں، میں نے ایسی کوئی بات نہیں کی تھی۔" وہ چند ثانیوں کی تفکر آمیز خاموشی کے بعد بولی "ریسے پہلی بار ہی تمہارا ارلیانو کے گھر جانا مناسب نہیں ہوگا۔ وہ میرے ساتھ تمہیں دیکھ کر بھڑک بھی سکتا ہے۔"

"مجھے معلوم ہے کہ اس نے تم سے راز داری کا وعدہ لے کر کچھ باتیں کی تھیں۔ تم اس کے سامنے مجھے اپنا بوائے فرینڈ ظاہر کر سکتی ہو۔ یہ بات حقیقت سے زیادہ دور بھی نہ ہوگی اور وہ مطمئن ہو جائے گا۔"

"بہر حال، کوشش کر لینے میں کوئی ہرج نہیں ہے۔ تمہارے برعکس میرا اندازہ ہے کہ وہ ہماری کوئی خاص مدد نہیں کر سکے گا۔ میں جانے سے پہلے اسے فون کروں گی تو اس سے تمہارے بارے میں ذکر بھی کر دوں گی۔"

"نن۔ نہیں، ہرگز نہیں۔" میں نے جلدی سے کہا "مجھے تمہاری طرف سے اتنی جلد ملاقات ہونے کی توقع نہیں ہوگی۔ میں کوئی پیشگی اطلاع دیے بغیر اس کے گھر پہنچ کر اس کا ردعمل دیکھنا چاہتا ہوں۔"

ارل خان واپس آیا تو اس کے ہاتھ میں اخبار رہا ہوا تھا جو اس نے میری گود میں ڈال دیا۔

"تمہارا خیال تھا کہ قوانین کی وجہ سے اخبارات پر سرکاری گرفت مضبوط ہے۔ اب خود ہی دیکھ لو کہ چند گھنٹوں میں ناکام ہو جانے والے اس چھاپے میں کیا ہرزہ سرائی کی گئی ہے؟" اس نے تلخ انداز میں کہا۔

میں نے اس انگریزی اخبار کے پہلے صفحے پر نظریں دوڑائیں تو مجھے سیاہ حاشیے میں وہ خبر نظر آگئی۔ مقامی کونسل کا کام وفاقی ایجنسی نے سنبھال لیا۔ اس مشکوک آبادی کے تحت کوڈ سے تین بندروں کو لے جانے والے ایک بے گناہ شہری کی بے جا گرفتاری پر اٹیلی جنس بیورو اور اس کے اعلیٰ افسران پر دل کھول کر کیچڑ اچھالی گئی تھی۔ اس اخبار کے نامہ نگار کو شاید بعد کے سنسنی خیز واقعات کا علم نہیں ہو سکا تھا۔

"اب بتاؤ کہ یہاں کون کام کر سکتا ہے؟" مجھے وہ خبر پڑھنے کا موقع دینے کے بعد ارل خان نے تلخی سے پوچھا "مزدور زمین کے سینے پر کدال چلاتا ہے۔ یہ لوگ اپنی روزی کمانے کے لیے کاغذ پر قلم چلاتے ہیں لیکن انھوں نے اپنی روزی کی ایک نئی سبیل وطن بنالی ہے جیسے یہ پورے ملک کے ٹھیکے دار ہوں۔ جب دل چاہتا ہے کسی کی بھی پگڑی اچھال دیتے ہیں۔ آئی بی والے تو بے چارے اس خبر کی تردید بھی نہیں کر سکتے۔ گرفتاری ضرور ہوئی تھی لیکن وہ لوگ اس کے پس منظر کی وضاحت کرنا شروع کر دیں تو قومی سلامتی کے اہم ترین معاملات تبصرے رہنے کے چائے خانوں میں کھلی بحث کا موضوع بن جائیں گے۔ میں نے یہ خبر پڑھ کر اپنا سر پیٹ لیا تھا۔"

میں اخبار ریا کی طرف بڑھا چکا تھا۔ وہ خبر پڑھ لینے کے بعد بولی "اخبارات کا ملک کی پوری آبادی سے براہ راست رابطہ ہوتا ہے۔ حکومت بھی اپنی بات عوام تک پہنچانے کے لیے ان کی محتاج ہوتی ہے۔ اپنی اس طاقت کے گھمنڈ میں آ کر بعض کھٹیا اخبارات رنگا کے پرچے میں اپنی حکومتوں تک کو بلیک میل کرنے کی کوششوں میں لگے رہتے ہیں۔ انھیں پڑھ کر نظر انداز کر دینا ہی سب سے بہتر ہوتا ہے۔"

ارل خان اس بات پر کافی دیر تک غصے میں کھولتا رہا۔ جب اس کا غصہ ٹھنڈا ہوا تو اس نے بتایا کہ اسی عمارت کے رہائشی حصے میں ہمارے لیے ایک بڑا کمرا تیار کرنے کے ساتھ ہی ایک چھوٹی گاڑی بھی مخصوص کر دی گئی تھی۔ ان انتظامات کو ارل خان کے کمانڈر کی بھرپور تائید حاصل تھی۔

ہم دونوں فوری طور پر اپنے کمرے میں منتقل ہو گئے۔ وہ کمرا ارکنڈیشنڈ، گیس ہیٹر اور چھوٹے ریفریجریٹر سمیت ہر سہولت سے آراستہ تھا۔ شاید وہ ڈبل بیڈ روم تھا کیونکہ دو بڑی مسہری کے ساتھ رکھی ہوئی دوسری مسہری نئی فرنیچر سے مختلف ڈیزائن کی تھی جسے شاید ہنگامی ضرورت کے تحت وہاں ڈال دیا گیا تھا۔

ارل خان نے ہوٹل سے ہمارا سامان منگوانے کے لیے اپنے نری کو بھیجنے کی پیش کش کی لیکن ہم دونوں خود وہاں سے نکلنے کے موڈ میں تھے اس لیے میں نے اسے ٹال دیا۔

اس عمارت کے رہائشی حصے میں آمد و رفت کے لیے ایک علیحدہ پھاٹک موجود تھا جو ذیلی سڑک پر کھلتا تھا۔ چوکیدار کو اپنی جلد واپسی کے بارے میں بتا کر ہم دونوں وہاں سے نکل کھڑے ہوئے۔

ہوٹل کا حساب بے باق کرنے اور وہاں سے اپنا مختصر سا سامان اٹھانے کے بعد ہم نے شکرپڑیاں سے ملحقہ باغ کا چکر لگایا تو میرے ہاتھوں مرنے والے غنڈے کی لال گاڑی وہاں موجود نہیں تھی۔ مشتبہ اور لاوارث گاڑیوں کے سلسلے میں اسلام آباد پولیس کی وہ کارکردگی واقعی قابل رشک تھی۔

ریا جلدی کے صدر بازار کے کسی ہوٹل میں کڑاہی مرغ کا لنچ کرنے پر مصر تھی۔ اس کے بعد وہ اسی علاقے کی ایک مشہور دکان سے دل بھر کر بیسٹ آئس کریم کھانا چاہتی تھی۔ اس لیے میں نے باغ میں سے باہر نکلنے کے بجائے گاڑی کا رخ اس راستے کی طرف موڑ لیا جو آگے جا کر شاہراہ اسلام آباد سے مل جاتا تھا۔

اس سنسان اور پُرسکون راستے پر کار چلاتے ہوئے میرا ذہن ماضی کی طرف بھٹک گیا۔

بیروئن کے اندرا سے شروع ہونے والی وہ کہانی دن بدن نئے رخ اختیار کرتی جا رہی تھی۔ اس مسلک اور نشہ آور شوق سے حاصل ہونے والا کالا دھن سیاست اور معاشرت کے ہر شعبے میں اپنا اثر و نفوذ بڑھاتا جا رہا تھا۔ میں نے پاکستان میں ہی کے کاروبار کو بالکل تنہا کر دیا تھا۔ حبیب نیوانی کی عبرت ناک موت

کے ساتھ ہی مقامی مافیا ختم ہو کر رہ گئی تھی۔ جب تک مرد مافیا والے کسی نئے مہرے کو کھڑا نہ کرتے، پاکستان میں ان کے دھندے جب نہیں چل سکتے تھے۔ لیکن ہیروئن کی کوکھ سے جنم لینے والی کہانیاں بدستور میرا پیچھا کر رہی تھیں۔

لاسرکار کو جہنم رسید کرنے کے بعد بھی میں اس کے سرپرستوں کی ریشہ دوانیوں کا مکمل انسداد نہیں کر سکا تھا۔ شری لنکا جیسے گھاگ سفارت کار کی موت کے بعد اس کے جانشین پیدا ہو چکے تھے۔ وہ لوگ اپنے امریکی آقاؤں کی مدد و سرپرستی کے ذریعے ٹی کا تعاون حاصل کرنے کی سرتوڑ کوشش میں مصروف تھے لیکن الصید نامی لانچ اور اس پر لدے ہوئے جدید ترین ہتھیاروں کے پکڑے جانے کے بعد شی کوئی کارنامہ دکھانے کے قابل نہیں رہ گئی تھی۔ اس طرف سے مایوس ہو جانے کے بعد وہ لوگ پاکستان کی سرزمین پر واقع بڑے بڑے آبی ذخائر کو بارود سے اڑا کر معاشی شہ رگ کو کاٹ دینے کی منصوبہ بندیاں کر رہے تھے۔

دوسری طرف ناراض امریکی دوستوں نے بھی لاعلمی کی مدد حاصل کر کے ایٹمی آلات اور ساز و سامان کی اس بڑی کھیپ کو تباہ کرنے کی ناکام کوشش کی تھی جو بلیو کراس ڈبل کے نام سے ایران سے پاکستان منتقل کی جا رہی تھی۔ ان مصائب سے نمٹتے ہی البرزو رہلیما کا بھوت سامنے آ گیا تھا۔ وہ مردود اپنے متعصب یہودی آقاؤں کے ایما پر براہ راست کہوٹہ کی تنصیبات کو تباہ کرنے کے در پے تھا۔ یہود اسٹارز نے اس کے منصوبے کی کامیابی کے لیے اپنے خزانوں کے منہ کھولے ہوئے تھے اور کچھ بعید نہیں تھا کہ البرزو رہلیما کے ہاتھ مضبوط کرنے کے لیے کرنل جیکی جونز بذات خود میدان عمل میں کود کر اپنی سرگرمیاں تیز کر دیتا۔

یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے پاکستان کی بقا، سلامتی اور ترقی سارے عالمی منصوبہ سازوں کے پروگرام سے متصادم ہو۔ اس ملک پر ہیروئن کی تیاری اور تجارت کی سرپرستی کے الزام سے شروع ہونے والی عالمی مہم اب کھلی دشمنی کی حدود سے بھی تجاوز کر چکی تھی۔ پاکستان کے خلاف ایک کھلی جنگ کا اعلان نہ کر کے انہوں نے ہر طرف محاذ کھولے ہوئے تھے اور ان سے چو طرفہ یلغار جاری تھی۔

ان کٹھن دنوں میں اوربا نے قابل رشک حد تک میرا ساتھ دیا تھا اور اب آخر میں اس نے اپنی صلاحیتوں کی بنا پر اورلیانو کو شیشے میں اتارا تھا۔ مجھے اورلیانو سے اہم سراغ ملنے کی امید تھی جو البرزو کے تابوت کی آخری کیل ثابت ہو سکتا تھا۔

معاً مجھے خیال آیا کہ اورلیانو اقوام متحدہ کی طرف سے شروع کیے ہوئے آب رسانی کے ایک منصوبے کا سربراہ تھا۔ وہ راول ڈیم پر کام کر رہا تھا جو راولپنڈی اور اسلام آباد کے مکینوں کے لیے پانی فراہم کرنے والا واحد ذخیرہ تھا اور دوسری طرف بھارتی شاطر تربیلا اور منگلا ڈیم کے ذیلی ذخائر میں ریموٹ کنٹرولڈ ڈائنامائٹ بموں کے بھاری صندوق رکھوانے کے لیے "آنے والے" مون سون کے تیز سیلابی ریلوں کا انتظار کر رہے تھے۔ کیا ان میں آپس میں کوئی تعلق تھا؟ کیا اورلیانو بھی کسی بڑی سازش کا ایک مہرہ بن کر مناسب وقت کا انتظار کر رہا تھا؟

وہ سارے امکانات اس قدر بھیانک اور دہلا دینے تھے کہ میں بے اختیار جھرجھری لے کر رہ گیا۔

"بیٹھے ہی بیٹھے کانپ رہے ہو" اوربا نے مضحکہ اڑانے والے انداز میں کہا۔

"خیال آ گیا تھا کہ کہیں اورلیانو بھی بھارتیوں کی طرح راول ڈیم کی بنیادوں میں بارود بھرنے کی تیاریاں نہ کر رہا ہو۔" میں نے خفت آمیز مسکراہٹ کے ساتھ اسے اپنے ذہن سے آگاہ کر دیا۔

"زیادہ غور کرنے پر آدمی کا اپنا سایہ بھی بدن سے الگ ہو کر طرح طرح کے ناچ دکھا کر ڈرانے لگتا ہے" اس نے ایک بے رحمانہ قہقہے کے ساتھ کہا "اتنی باریکی کے ساتھ سوچو گے تو اعصاب زدہ ہو کر رہ جاؤ گے۔ اورلیانو بے چارا ایک سیدھا سادہ اور مسکین سا آدمی ہے۔ اس کی اتنی پرواز نہیں ہو سکتی۔"

"شیر پر برا وقت آتا ہے تو اس پر گیدڑ بھی غرانے لگتے ہیں۔" میں نے لہجے سے کہا۔

"شاید تم فرانس سے دور ہونے کی وجہ سے اداسی کا شکار ہو گئے ہو" اس نے اسی موڈ میں کہا "میری ذات میں کوئی کشش محسوس نہ ہو رہی ہو تو تم دو گھڑی شہباز خان کے اڈے سے بھی کوئی لڑکی لا سکتے ہو۔"

میں ایک دم اچھل پڑا اور اس کی ٹانگ پر زور سے ہاتھ مارتے ہوئے بولا "بعض اوقات تم کمال کی بات کہہ جاتی ہو جس سے کوئی نئی راہ نظر آنے لگتی ہے۔"

"اور بعض اوقات تم بالکل جنگلی ہو جاتے ہو" وہ اپنی ٹانگ سہلاتے ہوئے منہ بنا کر بولی "میں نے ایسی کیا بات کہہ دی تھی کہ تم آپے سے باہر ہو گئے؟"

"شہباز خان!" میں نے چٹکی بجاتے ہوئے کہا "البرزو رہلیما کا سراغ حاصل کرنے کے سلسلے میں وہ اورلیانو کے بعد دوسرا اہم آدمی ثابت ہو سکتا ہے۔ لال گاڑی والے کے بیان کے مطابق ظفر اور شہباز خان میں گہری دوستی ہے۔ وہ شراب اور لڑکیوں کا گھناؤنا دھندا کرتا ہے تو دوسرے جرائم بھی ضرور کرتا ہوگا۔"

"لڑکیاں ایک نعمت ہوتی ہیں۔ ان کی سرپرستی کو گھناؤنا دھندا مت کہو" اس نے آنکھیں موند کر ہولے سے کہا "میں خود بھی وہ زندگی گزار چکی ہوں۔ تم اندازہ نہیں کر سکتے کہ سیکڑوں خوب صورت، خوش بدن اور نازک مزاج لڑکیوں پر حکمرانی کرنے والی ژان مرسیانو روم اور میلان کے رؤسا میں کس طرح پوجا جاتا تھا۔ ان لوگوں کا بس چلتا تو وہ ژان مرسیانو کو میلان کے سب سے بڑے چرچ میں بٹھا کر اس کی پرستش کرنا شروع کر دیتے۔"

"ڈان مرسیانو تمہارے باپ کا بگڑا ہوا ایک روپ تھا اس لیے تم ایسا سوچ رہی ہو ورنہ کوئی لڑکی اپنی خوشی سے نیلامی نہیں چڑھتی۔ یہ سب مجبوریوں کے سودے ہوتے ہیں۔"

"ان میں سے بہتری لڑکیاں ضرورت مند نہیں بلکہ بااثر امراء کے ساتھ عیش و عشرت میں وقت گزارنے کی شوقین تھیں۔ اس معاملے میں تم مجھ سے بحث نہیں کر سکتے۔" وہ سنجیدگی کے ساتھ لڑنے پر آمادہ ہوگئی۔

"لعنت بھیجو اس بحث پر!" میں نے نرمی سے کہا۔ "میں شہباز خان کی بات کر رہا تھا اور تم کیا ذکر لے بیٹھیں۔"

"جب بھی میرا پیر تمہاری دُم پر پڑتا ہے تو اسی طرح اپنا پیچھا چھڑا لیتے ہو۔" وہ چڑ کر بولی۔

وہ کافی بحث اور تکرار کے بعد راہِ راست پر آگئی۔ جب اس کی سنجیدگی دوبارہ بحال ہوئی تو اس نے مجھ سے اتفاق کیا کہ ہم نے اول خان سے شہباز خان کا ذکر نہ کر کے ایک بڑی غلطی کی تھی۔

راولپنڈی کے صدر بازار میں ہم نے دو بجے کے ایک ہوٹل کے فیملی کیبن میں بیٹھ کر ویرا کا پسندیدہ لنچ کیا اور آئس کریم کھانے کے بعد آہستہ آہستہ اسلام آباد کی طرف روانہ ہوگئے۔

شام کا دھندلکا پھیلنے تک ہم اسلام آباد کی پُرفضا سڑکوں پر ڈرائیونگ کرتے رہے۔ اس دوران میں ہم نے دور ہی سے اولیانو کے مکان کا جائزہ بھی لے لیا تھا تاکہ بعد میں مکان تلاش کرنے کی زحمت سے بچے رہیں۔

ٹھیک سات بجے ویرا نے کار سے اتر کر ستون پر لگا ہوا بٹن دبایا تو گھنٹی کی آواز کے ساتھ ہی چوکیدار نے پھاٹک کھول کر کچھ پوچھنے کا ارادہ کیا لیکن ویرا کی سفید چمڑی پر نظر پڑتے ہی وہ چوکڑی بھول گیا اور اس کا اٹھتا ہاتھ غیرارادی طور پر اپنی پیشانی تک اٹھتا چلا گیا۔

چوکیدار نے بوکھلائے ہوئے انداز میں یوں پھاٹک کھولا تھا جیسے وہ آنے والوں کے اعلیٰ منصب سے بخوبی واقف رہا ہو۔ میں بے تکلفانہ انداز میں اپنی گاڑی پورچ تک لیتا چلا گیا۔ ویرا مشتعل ہوتی اندر داخل ہوگئی۔

میں پھاٹک کھلتے ہی یہ دیکھ کر چونکا تھا کہ اولیانو کی سرکاری نمبر پلیٹ والی گاڑی عمارت کے بغلی گیراج میں کھڑی ہوئی تھی۔ بغیر دروازے کے اس گیراج میں موجود گاڑی میں اولیانو کے دفتر کے باہر بھی دیکھ چکا تھا۔ اس کے علاوہ گہرے سبز رنگ کی ایک کار راہداری میں بھی موجود تھی۔ میرے لیے یہ بات خاصی ناقابلِ یقین تھی کہ اولیانو جیسا کفایت شعار افسر اپنی اکیلی ذات کے لیے دو گاڑیاں استعمال کرتا ہو۔

مجھے گاڑی سے اتر کر انتظار کرنا پڑا لیکن ویرا کے قریب پہنچتے ہی دروازہ کھلا اور اولیانو روشن برآمدے میں نکل آیا۔ اس نے ویرا کو دیکھتے ہی ہسپانوی زبان میں رکھ رکھاؤ سے بھرپور آوازیں نکالنی شروع کر دی تھیں۔ ہم دونوں نے برآمدے کی سیڑھیاں طے کیں تو اولیانو نے لپک کر نہ صرف ویرا سے ہاتھ ملایا بلکہ ویرا کے گداز رخسار کا جھٹ پٹا سا بوسہ بھی لے ڈالا جو میری طبیعت پر خاصا ناگوار گزرا۔

ویرا ماضی میں جو کچھ بھی کرتی پھرتی رہی ہو وہ قصۂ پارینہ تھا۔ اس وقت وہ میرے ساتھ آئی ہوئی ایک معزز خاتون تھی جس کے ساتھ اولیانو کا اشتیاق بے وجہ خاصا جارحانہ تھا۔

کئی سیکنڈ کے طویل وقفے کے بعد اولیانو کو میری موجودگی کا احساس ہوا۔ اس نے میری طرف ہاتھ بڑھانے کے ساتھ ہی ہسپانوی زبان بولنی شروع کر دی لیکن میں نے فوراً ہی اسے ٹوک دیا۔

"مجھے افسوس ہے کہ میں دنیا کے ایک وسیع علاقے میں بولی جانے والی اس عظیم زبان سے یکسر نابلد ہوں۔" میں نے اس کے خلاف اپنی بیزاری پر قابو رکھتے ہوئے خوش دلی کے ساتھ کہا۔

"یہ میرا ہونے والا فرینڈ خاور ہے۔" ویرا نے تعارفاً میرے ساتھ ساتھ کہا۔

"اوہ، مسٹر خاور! مجھے تم سے مل کر دلی مسرت ہوئی۔ تم بہت خوش نصیب ہو کہ تمہیں ویرا جیسی حسین اور خوش ذوق گرل فرینڈ ملی ہے۔" اس نے باچھیں پھیلاتے ہوئے انگریزی میں کہا۔

"شکریہ! مجھے بھی بہت خوشی ہوئی۔" اس کو انگریزی میں جواب دیتے ہوئے میں اردو میں ویرا سے مخاطب ہوگیا۔ "یہ بڈھا بہت ٹھرکی ہے۔ میری آڑ میں تمہیں مکھن لگانے کی کوشش کر رہا ہے۔"

ویرا یوں سر ہلا کر رہ گئی جیسے میں نے کوئی خوشگوار بات کہی ہو۔

"مسٹر خاور نے ابھی کیا کہا تھا؟" اولیانو نے میرے بجائے ویرا ہی سے سوال کرنے کو ترجیح دی تھی۔ "یہ تو شاید انگریزی نہیں کوئی اور زبان تھی۔"

"ٹی اپنی مادری زبان میں تمہاری خوش ذوقی کی تعریف کر رہا تھا۔"

"ٹی! یہ کیا ہوا؟" اولیانو نے منہ پھاڑ کر حیرت سے سوال کیا۔

"میں خاور کو پیار سے ٹی کہتی ہوں۔" ویرا نے وہ بی الجھن جھوٹ بول کر مجھے چکرا کر رکھ دیا تھا۔ "تم بھی مسٹر کے چکر کو چھوڑو۔ تم اسے ٹی یا خاور کے نام سے پکار سکتے ہو۔ اگر تم برا نہ مانو تو کیا ہم تمہیں اولی کے مختصر نام سے مخاطب کر سکتے ہیں؟"

"اوہ، سویٹ!" اولیانو جھوم اٹھا۔ "تم تو ناموں کو خوبصورت اختصار دینے کی ماہر معلوم ہوتی ہو۔ مجھے حیرت ہے کہ مجھے آج تک اتنا پیارا نک نیم کیوں یاد نہیں آیا؟"

"اس لیے کہ تمہارے سر پر آج تک ویرا کے حسین وجود کا

نہیں دیا تھا۔" میں نے فراخدلانہ مسکراہٹ کے ساتھ وہ جملہ بنا تبصرہ کیا تو ارلیانو منہ بنا کر سنہری عینک کی اوٹ سے مجھے گھورنے لگا۔

"اسے یوں مت دیکھو۔" دیرا مجھے آنکھ مارتے ہوئے فوراً ہی بول پڑی۔ "اس کی انگریزی ذرا کمزور ہے۔ اس کے ذہن میں کوئی اچھی بات رہی ہوگی۔"

وہ دیرا کی طرف دیکھ کر فدویانہ انداز میں ہنس پڑا اور فضا میں اسکاچ کا ہلکا سا بھبکا تیر گیا۔

ہمیں لے کر اندر داخل ہوا تو ڈرائنگ روم میں دروازے کے ساتھ والی تپائی پر اسکاچ کا گلاس رکھا ہوا تھا۔ اس میں برف کے کئی ڈلے بھی تیر رہے تھے۔

"معاف کرنا میں تمہارے آنے سے پہلے پی رہا تھا۔" اس نے اپنے گلاس سے ایک چھوٹا سا گھونٹ لے کر کہا۔ "تم دونوں کیا لینا پسند کرو گے؟ ہارڈ یا سافٹ ڈرنک؟"

"سورج ڈھل چکا ہے۔" دیرا دلآویز مسکراہٹ کے ساتھ بولی۔ "اور تم پہلے سے پی رہے ہو تو ہارڈ ڈرنک ہی چلے گا بلکہ اسکاچ بہتر ہے کسی سوڈے کے بغیر۔ صرف برف کے ساتھ!"

ارلیانو کے بدن پر اس وقت سفید نیکر اور سفید ہی شرٹ موجود تھی۔ پیروں میں پیچھے سے کھلی ہوئی سلیم شاہی جوتی چپل کے طور پر پھنسی ہوئی تھی۔ مجموعی طور پر وہ اپنے صبح والے روپ سے بہت مختلف اور خوش مزاج نظر آ رہا تھا۔ دیرا نے اپنی ذات کے بارے میں اس کی دلچسپی کو بھانپ لیا تھا اور وہ دیدہ و دانستہ ادائیں دکھا کر اس پستہ قامت مگر رنگین مزاج بڈھے کے جذبات کو بھڑکانے کی کوشش کر رہی تھی۔

"میرے گھر میں چوکیدار کے علاوہ کوئی ملازم نہیں ہے۔" اس نے ایک مرتبہ پھر دیرا ہی سے مخاطب ہو کر معذرت خواہانہ انداز میں کہا۔ "میں اندر سے بوتل، گلاس اور آئس پاٹ لے کر آتا ہوں۔"

"تم اکیلے اتنی چیزیں کیسے لاؤ گے؟ چلو میں تمہاری مدد کرتی ہوں۔" دیرا اپنی کمر کو بل دیتی اور کولہے چھلکاتی ہوئی اس کی طرف بڑھی تو ترنگ سے بڈھے کا چہرہ گلنار ہو گیا۔

"بلکہ میں بھی کچھ نہ کچھ اٹھا لوں گا۔" میرے لیے وہاں بیٹھے رہنا دشوار تھا۔

ارلیانو نے میری طرف ایک خشک سی نگاہ ڈالی اور اندرونی دروازے کی طرف بڑھ گیا۔ اس کا بس نہیں چل رہا تھا ورنہ وہ مجھے ہاتھ پکڑ کر وہیں بٹھا دیتا اور خود دیرا کے ساتھ اندر چلا جاتا۔

میں دیرا کے ساتھ یہاں آنے پر خود کو دل ہی دل میں لعنت ملامت کرنے لگا۔ مجھے ارلیانو کی عاشق مزاجی اور دیرا کے فراخ دلانہ مزاج کا ذرا بھی اندازہ ہوتا تو میں ہرگز ادھر کا رخ نہ کرتا۔

ارلیانو کی خوش مزاجی میں اس اسکاچ کا بھی خاصا دخل تھا جو ہمارے پہنچنے سے پہلے اس کے معدے میں منتقل ہو چکی تھی لیکن دیرا! اس پر تو رہ رہ کر میرا خون بری طرح کھول رہا تھا۔

باہر پورچ میں موجود سبز گاڑی بدستور میرے سر پر سوار تھی۔ اگر یہاں ہمارے علاوہ کوئی اور آیا ہوا تھا تو اسے ارلیانو کی ٹولی میں شریک ہونا چاہیے تھا۔ میں نے دوسرے گلاس کی تلاش میں ادھر ادھر نظریں دوڑائیں لیکن وہاں کسی اور شخص کی موجودگی کے کوئی آثار نظر نہیں آئے۔

شیواز ریگل کی گردن کی طرح جھلملاتی ہوئی بوتل، ارلیانو نے شاید اسی وقت کھولی تھی۔ وہ خود شیشے کے گلاس میں پی رہا تھا لیکن ہمارے لیے اس نے کیبنٹ میں سے بلور کے دو دمکتے ہوئے گلاس نکالے۔ ریفریجریٹر میں سے آئس ٹرے نکال کر برف کے یکساں ٹکڑے آئس پاٹ میں ڈالے اور پھر ہمارا مے نوشی کا قافلہ ڈرائنگ روم میں واپس آ کر ایک گوشے میں براجمان ہو گیا۔ دیرا فوری طور پر اسکاچ کے گلاس تیار کرنے لگی۔ ارلیانو نے بھی اپنا گلاس خالی کر کے اس کے سامنے رکھ دیا تھا۔ پھر تینوں گلاس فضا میں لہرا کر ایک کھنک کے ساتھ ایک دوسرے سے ٹکرائے۔ ارلیانو نے وہ جام دیرا کے نام تجویز کیا اور ہم تینوں نے اس تلخ سیال کے چھوٹے چھوٹے گھونٹ لے کر گلاس اپنی اپنی میزوں پر رکھ لیے۔

"اوہ! گھر میں تمہارا کوئی اور مہمان تو نہیں ہے اولی؟" دیرا نے چونکنے کی اداکاری کرتے ہوئے اس سے سوال کیا تو میں نے دل ہی دل میں خدا کا شکر ادا کیا کہ ذہنی آوارگی کے عالم میں بھی دیرا کو اپنا کام یاد تھا۔

"کیوں؟" ارلیانو نے آنکھیں پھیلا کر حیرت سے پوچھا۔ "تمہیں یہ خیال کیسے آیا؟"

"بس ایسے ہی۔" دیرا نے شوخ مسکراہٹ کے ساتھ سرسری انداز میں کہا۔ "پورچ میں موجود گاڑی کی وجہ سے خیال آگیا تھا۔ ہم لوگ بھی کسی پیشگی اطلاع کے بغیر آئے ہیں۔"

لمحہ بھر کے لیے ارلیانو کی چمکتی ہوئی آنکھیں دھندلا گئیں۔ اس کے چہرے پر سراسیمگی کے آثار ابھرے لیکن اس نے فوراً ہی اپنے اضطراری ردعمل پر قابو پاتے ہوئے بے معنی ہنسی کے ساتھ کہا۔ "نہیں، کوئی نہیں ہے۔ مجھے خوشی ہے کہ تم میرے گھر آئی ہو۔ اطلاع دے کر آتیں تو میں شاید ڈھنگ سے تمہارا استقبال کرتا۔"

"ہم اپنی عزت افزائی پر حیران ہیں۔ اسلام آباد میں رہنے والے غیرملکی دوست غیرملکیوں سے بھی الگ تھلگ رہتے ہیں۔ مقامیوں سے تو ان کی طبیعت ہی نہیں ملتی۔" دیرا نے شریفانہ انداز میں کہا۔ "دراصل میں نے صبح تمہاری پریشانی کا اندازہ لگا لیا تھا اسی وجہ سے میں اس وقت یہاں موجود ہوں۔"

"صبح تمہاری زبان سے ہسپانوی زبان سن کر میرا دل کھل اٹھا

تھا۔" وہ ایک اور گھونٹ لے کر بولا۔ "اسلام آباد میں باہر سے آئے ہوئے کافی لوگ رہتے ہیں لیکن ان میں ہسپانوی زبان جاننے والا شاید کوئی نہیں ہے۔ ظفر کے بعد تم دوسری شخصیت ہو جسے میری مادری زبان پر پورا عبور حاصل ہے۔"

میں نے محسوس کیا کہ اس نے سبز گاڑی کی موجودگی کا کوئی جواز پیش کرنے کے بجائے انتہائی خوبصورتی کے ساتھ اس کا ذکر ہی گول کر دیا تھا۔

"صبح کی گفتگو سے میں نے اندازہ لگایا تھا کہ تم کسی وجہ سے ظفر سے خائف ہو۔ مجھے اچھی طرح معلوم ہے کہ کہیں بھی جانے والے غیر ملکیوں کو اپنے بدقماش ملازموں سے کیسے کیسے سنگین خطرات لاحق ہو جاتے ہیں۔ ایسے ملازم مقامی ہونے کی وجہ سے اثر و رسوخ کے مالک بھی ہوتے ہیں اور ان کے خلاف کی جانے والی شکایات کی کہیں بھی کوئی شنوائی نہیں ہوتی۔ تم ہم پر پورا پورا اعتبار کر سکتے ہو۔" ویرا نے دلفریب انداز میں اس کو سمجھایا۔

اولبانو نے الجھن آمیز نظروں سے میری طرف دیکھا جیسے میری موجودگی میں بات کرنے سے ہچکچا رہا ہو۔ پھر یکایک ہی اس نے ہسپانوی میں کوئی فقرہ ادا کیا اور ویرا کھلکھلا کر ہنس پڑی۔

"ہو سکتا ہے کہ یہ تم کو صورت سے خطرناک نظر آتا ہو لیکن نی تو کسی بچے کی طرح معصوم ہے۔" ویرا نے اس کی بات کا جواب انگریزی میں دیا تھا۔ "اس بے چارے کے تو ابھی دودھ کے دانت بھی نہیں ٹوٹے ہوں گے۔"

"میرا یہ مطلب نہیں تھا۔" اولبانو نے بوکھلا کر دونوں ہاتھوں سے میرا بازو دباتے ہوئے انگریزی میں کہا۔ "دراصل یہ ہماری پہلی ملاقات ہے۔ میں اتنی جلدی کسی پر کیسے اعتبار کر سکتا ہوں۔"

"ٹھیک ہے اولی!" میں نے اسے تسلی دیتے ہوئے کہا۔ "میں تمہاری الجھن کو سمجھ رہا ہوں۔ تمہارا کوئی قصور نہیں ہے۔" پھر میں نے ویرا پر آنکھیں نکالنی شروع کر دیں۔ "تمہاری یہ حرکت تہذیب اور شائستگی کے خلاف تھی۔ تمہیں اولی کو اسی زبان میں جواب دینا چاہیے تھا جس میں سوال کیا گیا تھا۔ بعض اوقات تمہاری یہ حرکتیں میری طبیعت پر گراں گزرنے لگتی ہیں لیکن تم بار بار بھٹک جاتی ہو۔ میں تم کو......"

"بس بس۔ اب اس بے چاری کو اتنا شرمندہ کرو کہ اس کا اچھا خاصا موڈ بیزار ہو جائے۔" اولبانو نے میری بات کاٹتے ہوئے خوشامدانہ لہجے میں ویرا کی سفارش کرتے ہوئے کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ اس نے مذاق کی نیت سے ایسا کیا ہو۔ اگر تم نے میرے سوال کا برا نہیں مانا تو مجھے بھی ویرا سے کوئی شکایت نہیں ہے۔ اس خوبصورت اور خوش اطوار لڑکی سے تو کسی کو بھی شکایت نہیں ہو سکتی۔"

"میں واقعی مذاق کر رہی تھی۔" ویرا گھبرائی ہوئی آواز میں بولی۔ "مجھے تو شبہ بھی نہیں تھا کہ تم دونوں مذاق ہی مذاق میں اتنے سنجیدہ ہو جاؤ گے۔"

"چلو اتنی کی طرف سے میں معافی مانگے لیتا ہوں۔" اولبانو کو اسی بہانے سے اپنی جگہ سے اٹھ کر ویرا سے چپک کر بیٹھنے کا سنہرا موقع مل گیا۔ "غصہ تھوک دو اور اس وقت کو خوش گوار انداز میں گزارنے کی کوشش کرو۔"

ویرا نے خوفزدہ سی نظروں سے میری طرف دیکھا پھر اولبانو کی طرف رخ کر کے ہنس پڑی۔ "دیکھو! یہ تی مجھ کو گھور رہا ہے۔ تم اس سے وعدہ لو کہ یہ یہاں سے واپسی پر مجھے نہیں ڈانٹے گا۔"

ویرا کی طرف سے قربت کے اس غیر معمولی اظہار پر اولبانو کا منہ احمقانہ انداز میں کھل گیا۔ میں نے بے بسی کے ساتھ ہنستے ہوئے ویرا سے کہا۔ "تو بابا! میں وعدہ کرتا ہوں کہ اب اس موضوع پر بات نہیں کروں گا۔"

اسی لمحے مجھے محسوس ہوا کہ ڈرائنگ روم سے آگے پھیلی ہوئی اندھیرے کی چادر میں کوئی لپک کر ایک طرف سے دوسری طرف گیا ہے۔ اندھیرے کی وجہ سے مجھے کچھ نظر نہیں آیا تھا لیکن میری چھٹی حس نے مجھے خبردار کر دیا تھا۔

ویرا اور اولبانو نے ایک مرتبہ پھر ہسپانوی زبان میں باتیں کرنی شروع کر دی تھیں۔ اس بار ابتدا ویرا نے کی تھی۔ میں نے دو تین لمبے لمبے گھونٹ لے کر اپنا گلاس خالی کیا اور صوفے سے اٹھ کھڑا ہوا۔

اولبانو کے استفسار پر میں نے ٹوائلٹ کی ضرورت کا اظہار کیا تو اس نے اٹھنے کی زحمت کیے بغیر مجھے ڈرائنگ روم سے آگے جا کر روشنی کرنے اور باتھ روم تک پہنچنے کے بارے میں ہدایات دے ڈالیں۔ وہ شاید دل سے میرے وہاں سے رفع ہونے کا خواہاں تھا کیونکہ اس طرح اسے ویرا کے ساتھ کم از کم چند منٹ کا تخلیہ میسر آ سکتا تھا۔

اس وقت میں خود بھی اندر جا کر اپنا وہم دور کرنے کے لیے بے چین ہو رہا تھا۔ اس لیے میں مزید کوئی بات کیے بغیر تیزی کے ساتھ ڈرائنگ روم کی طرف بڑھتا چلا گیا۔

ڈرائنگ روم سے ملحق راہداری میں شاید دونوں طرف تاریک کمرے تھے۔ دائیں طرف والے کمرے میں سے رینگ کی ایک موہوم سی آواز آئی۔ اولبانو نے مجھے بائیں طرف والی خواب گاہ کے باتھ روم کا راستہ بتایا تھا مگر میں اس کی ہدایت کو نظر انداز کر کے دائیں طرف والے کمرے میں گھس گیا اور اسی کے ساتھ کوئی سایہ کھلی ہوئی کھڑکی میں سے تیزی کے ساتھ باہر کود گیا۔

"رکو! ورنہ میں گولی مار دوں گا۔" میں دبی دبی غراہٹ کے ساتھ لپک کر کھڑکی کے قریب پہنچا تو اس بنگلے کے تاریک عقبی باغیچے میں ایک سایہ دوڑتا ہوا نظر آیا۔ میں نے لمحہ بھر کے لیے بھاگتے ہوئے اس سائے کا جائزہ لیا پھر اپنی جیب سے پن گن نکال کر اس

بھی تاریکی میں باہر کود گیا۔

اولیانو کے بنگلے کے عقبی حصے میں تاریکی کا راج تھا لیکن پھر بھی میں نے کھڑکی سے پہلی نگاہ ڈالتے ہی یہ بھانپ لیا تھا کہ اس راستے سے فرار ہونے والا انسانی ہیولا کسی مرد کا نہیں بلکہ عورت کا تھا۔ شاید اس کے پیروں میں اونچی ایڑی والے سینڈل نہیں تھے اس لیے وہ خاصی تیزی کے ساتھ دوڑتی چلی جارہی تھی۔ اس کے بدن کے لوچ اور لچک سے کوئی بھی یہ اندازہ لگا سکتا تھا کہ وہ عورت ہے۔

"رک جاؤ ورنہ میں گولی ماردوں گا۔" میں نے اس کے تعاقب میں دوڑتے ہوئے ایک مرتبہ پھر دھمکی آمیز لہجے میں کہا۔ وہ لمحہ بھر کے لیے ٹھٹکی۔ شاید اس نے میرے دوڑتے ہوئے قدموں کی دھمک سن کر پیچھے مڑ کر درمیانی فاصلے کا اندازہ لگانے کی کوشش کی تھی۔ اپنے راستے پر سے دھیان ہٹتے ہی اسے کسی ابھری ہوئی اینٹ سے ٹھوکر لگی اور وہ مختصر سی اضطراری چیخ کے ساتھ زمین پر گر پڑی۔

وہ ابھی گری ہوئی تو میں چند ثانیوں بعد اسے پکڑ ہی لیتا کیوں کہ اس کے مقابلے میں میری رفتار بہت تیز تھی۔ وہ گری تو میں لمحہ بھر میں اس کے سر پر پہنچ گیا۔ وہ دونوں ہاتھوں کا سہارا لے کر پھر زمین پر سے اٹھنے کی کوشش میں مصروف تھی۔ اس کے دونوں ہاتھ خالی تھے۔ اس کے غیر مسلح ہونے کا اطمینان ہونے کے بعد میں نے خاموشی کے ساتھ گن اپنی جیب میں ڈال لی۔ چند ثانیوں کے بعد وہ اپنے قدموں پر کھڑی ہوئی تو سانس چڑھ جانے کی وجہ سے اس کا سینہ کسی لوہار کی دھونکنی کی طرح چل رہا تھا اور اندھیرے میں بھی اس کی بڑی بڑی آنکھیں بلور کے ڈلوں کی طرح چمک رہی تھیں۔ دھان پان سا جسم ہونے کی وجہ سے اس کی کشیدہ قامتی کچھ زیادہ ہی نمایاں ہو رہی تھی۔

"تم کون ہو؟ اندھیرے میں کیا کر رہی تھیں؟" میں نے اس کا جائزہ لیتے ہوئے غرا کر سوال کیا۔

"تم کون ہو؟" اس نے میرے سوالات کے جوابات دینے کے بجائے ہانپتے ہوئے مجھ ہی سے سوال کر ڈالا۔ "اور اس طرح میرے پیچھے بھاگنے کا کیا مطلب ہے؟ میں اولیانو کی مہمان ہوں۔"

اس کے لب و لہجے میں حرارت تھی لیکن گفتگو پر پنجابی زبان کی نمایاں چھاپ تھی۔ میں نے اس کی بوکھلاہٹ سے لطف اندوز ہوتے ہوئے کہا "مہمان کھڑکیوں سے کود کر نہیں بھاگا کرتے۔۔۔"

"میری مرضی، میں کہیں سے بھی جاؤں۔" وہ بگڑ کر بولی۔ میرے لہجے کی غیر ارادی نرمی نے اس کا حوصلہ بحال کر دیا تھا اور وہ مجھ پر ظاہراً شیر ہونے لگی تھی۔

"تم ٹھیک کہہ رہی ہو۔ لیکن تمہاری میزبان آگے کی سوچ میں گم ہوئی ہے۔ تمہیں وہاں تک تو جانا ہی ہوگا۔" میں نے نرمی سے اس کا بازو تھامتے ہوئے کہا۔ "ویسے بھی تم اولیانو سے ملے بغیر اس مکان سے باہر نکلی ہو۔ مہمان اپنے میزبان سے ملے بغیر رخصت نہیں ہوا کرتے۔"

اس نے جھٹک کر ایک جھٹکے سے اپنا بازو آزاد کرالیا اور بڑی ہی کے ساتھ بولی "خبردار! میرے بدن کو ہاتھ لگانے کی کوشش نہ کرنا۔ میں کوئی ایسی ویسی عورت نہیں ہوں۔۔۔"

"میں بھی جاننا چاہ رہا ہوں کہ تم کون ہو اور تمہارا نام کیا ہے؟" میں نے اس کی بات کاٹ کر پوچھا۔ "تم غصہ دکھانی رہو گی تو اولیانو تمہارا تعارف کرائے گا۔"

اس نے بے ساختہ انداز میں اولیانو کو ایک ہلکی پھلکی سی پنجابی گالی دی اور میرا ماتھا ٹھنک گیا جو اپنے طور طریقے سے کوئی سیکسی معلوم ہو رہی تھی ورنہ اپنی طرف کی تعلیم یافتہ پنجابی عورتوں میں ایسے بے حجاب انداز گفتگو کا کوئی رواج نہیں تھا۔

"میں اس کا دماغ درست کروں گی۔" وہ اپنی رو میں کہہ رہی تھی۔ "یہ کہاں کی شرافت ہے کہ ایک طرف مجھے بلا لیا اور دوسری طرف تم جیسے لفنگے کو بھی بلا لیا۔ ہر آدمی کی کوئی نہ کوئی عزت ہوتی ہے لیکن اس بھاڑو کو تو دوسروں کی عزت کا ذرا بھی پاس نہیں ہے۔"

"بے راہ کو روی کی!" میں نے دونوں ہاتھ جوڑتے ہوئے فوری خیال کے تحت کہا۔ "تم ٹھیک کہتی ہو۔ سفید چمڑی والے عزت اور بے عزتی کی باریکیوں کو ذرا بھی نہیں سمجھتے۔۔۔"

"تم سکھ ہو؟" اس نے میری بات کاٹ کر تحیر زدہ لہجے میں سوال کیا۔

"آہستہ بولو!" میں نے ایک مرتبہ پھر اس کا نرم نرم بازو دباتے ہوئے سرگوشیانہ لہجے میں کہا۔ "دیواروں اور درختوں کے بھی کان ہوتے ہیں۔ میں کسی مصلحت کی وجہ سے یہاں مارا مارا ہوا ہوں۔"

"میرا نام نکی کور ہے۔" وہ دبی دبی آواز میں بولی۔ "اس حرامی نے مجھے خود فون کرکے بلایا تھا۔ تم لوگوں نے گھنٹی بجائی تو میں ڈر کر خود ہی اندر چھپ گئی تھی۔ میرا آدمی یہاں کے سفارت خانے میں فرسٹ سیکرٹری ہے۔ اسے بھنک بھی مل گئی کہ میں اس سے چھپ کر کسی سے ملتی ہوں تو وہ کرپان سے میری گردن اڑا دے گا۔"

"آؤ۔" میں نے اسے عمارت کے بغلی حصے کی طرف بڑھاتے ہوئے کہا اور وہ اس بار بے چون و چرا میرے ساتھ چل پڑی۔ مجھے سکھ فرض کر لینے کے بعد اس کا رویہ یک بیک تبدیل ہو گیا تھا۔

"تمہارا آدمی اتنا خونخوار ہے تو نکی جی تم اولیانو سے کیوں ملتی ہو؟"

"بس، مجھے ملک ملک کے مردوں سے دوستی کرنے کا شوق ہے۔" اس نے ذرا بھی شرمائے بغیر اعتراف کیا۔ "میرے ایک دوست نے مجھے اولیانو سے ملایا تھا پھر وہ خود غائب ہو گیا اور اب شاید اسی نے ہم عورتوں کی زندگی اجیرن کی ہوئی ہے۔ کیا تم بھی

سفارت خانے میں کام کرتے ہو؟"

"میں سفارت خانے میں کام نہیں کرتا۔ خفیہ ادارے کا آدمی ہوں۔ تم مجھے بتاؤ کہ تمہیں کون تنگ کر رہا ہے تو میں اس کی ایسی کی تیسی کروا دوں گا۔ اس آدمی نے تمہارے علاوہ اور کس کو تنگ کیا ہوا ہے؟"

"اور لیانو کو!" اس نے کہا۔ "اس نے چھپ کر ہم دونوں کی ویڈیو فلم بنائی ہے اور اب اس کے ذریعے ارلیانو کو بلیک میل کیا ہوا ہے۔ کیا پتا کہ وہ کسی روز مجھ سے بھی کوئی مطالبہ کر بیٹھے۔"

میرے لیے اس کا وہ انکشاف سنسنی خیز تھا۔ میں نے ہنکارا بھرتے ہوئے کہا۔ "تمہاری بات بالکل درست ہے لیکن وہ خبیث قسمت کون ہے جو اسے تنگ کر رہا ہے۔"

"اس سے ایک پارٹی میں دوستی ہوئی تھی۔" تلی ایک گہرا سانس لے کر بولی "بعد میں بھی ہم ہوٹلوں میں ملتے رہے۔ وہ خود کو کسی سرکاری ادارے کا بہت بڑا افسر بتاتا تھا۔ میں اس کے پتے یا ٹھکانے سے واقف نہیں ہوں لیکن اس کا نام ظفر ہے۔ درمیانی عمر کا بہت شاندار آدمی ہے۔"

اس کے خاموش ہونے پر میں نے ظفر کا حلیہ بیان کرنا شروع کر دیا اور اس کی خوبصورت آنکھیں حیرت سے کشادہ ہوتی چلی گئیں۔ اس وقت تک ہم دونوں اس عمارت کے تاریک عقبی حصے سے گھوم کر اگلی راہداری پر مڑ چکے تھے اور وہ راہداری روشن تھا۔ اس روشنی میں مجھے یہ دیکھ کر خوشگوار حیرت ہوئی تھی کہ تلی کور سبک اندام اور دراز قامت ہونے کے ساتھ ہی دلکش نقوش کی مالک بھی تھی۔

"تم نے لفظوں میں اس درندے کے مجسم کی تصویر کھینچ کر رکھ دی۔" تلی نے بے ساختگی کے ساتھ کہا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ تم نے اسے بہت قریب سے دیکھا ہوا ہے۔ تم اسے کیسے جانتے ہو؟"

"یہ ایک لمبی کہانی ہے۔ بس یہ سمجھ لو کہ میں اس کی گھات میں لگا ہوا ہوں۔ جس دن میرا ہاتھ پڑ گیا اسے اٹھا کر سرحد پار لے جاؤں گا۔ وہ ہمارے لیے بہت کام کا آدمی ہے۔" میں نے حسرت سے کہا۔

"تم ارلیانو سے بات کرو۔" سرحد پار کا ذکر سن کر تلی پُرجوش لہجے میں بولی۔ "وہ ارلیانو کو فون کرتا رہتا ہے۔ میں نے اسے کئی بار یہاں دیکھا بھی تھا۔ دلّی بار وہی مجھ کو یہاں لے کر آیا تھا۔ آج کل وہ خود بھی ظفر سے تنگ آیا ہوا ہے۔ اس کی مدد سے تم ظفر کو آسانی سے پکڑ سکتے ہو۔"

"ٹھیک ہے! ابھی تمہارے سامنے بات کرتا ہوں۔ شاید وہ راہ پر آجائے۔"

ہم دونوں باتیں کرتے ہوئے برآمدے سے گزر کر ڈرائنگ روم میں داخل ہوئے تو ارلیانو دُربا پر جھکا ہوا تھا اور دُربا اسے خود سے دور رکھنے کے لیے خاصی محنت کر رہی تھی۔ ارلیانو اپنی فطرت کے اعتبار سے انتہائی حریص بڈھا تھا اور اس خلوت سے بھرپور فائدہ اٹھانے کے لیے کوشاں تھا۔ ارلیانو کی پشت ہماری طرف تھی اس لیے وہ ہماری آمد سے آگاہ نہیں ہو سکا۔ میں غصے میں ہونے کے باوجود ٹھٹک کر دروازے ہی میں رک گیا لیکن تلی کو یہ سب برداشت نہ ہو سکا۔ وہ میرے عقب سے جھپٹ کر نکلی اور سیدھی ارلیانو کے سامنے جا کھڑی ہوئی۔

وہ دونوں ہاتھ اپنی کمر پر رکھ کر کسی بھوکی شیرنی کی طرح تن کر کھڑی ہوئی تھی۔ اسے دیکھتے ہی ارلیانو دُربا کے پُرخمار پیکر کو بھول بھال کر ہکلاتا ہوا صوفے سے اٹھ کھڑا ہوا۔

"تو اس بدمعاشی کے لیے مجھے اندر والے کمرے میں رہنے کا مشورہ دیا تھا!" تلی نے ارلیانو کو قہربار نظروں سے گھورتے ہوئے جارحانہ لہجے میں کہا۔

"یہ... یہ کوئی بدمعاشی نہیں تھی۔" ارلیانو نے شکست خوردہ لہجے میں کہا۔ "دُربا نے مجھے اپنی کلائی گرانے کا چیلنج دیا تھا۔ ہم اسی مقابلے کے لیے اپنی پوزیشن درست کر رہے تھے۔ مگر تم اچانک کہاں سے آ ٹپکیں؟"

"یہ خود سے نہیں آئی بلکہ لائی گئی ہے۔" میں نے اسے اپنی موجودگی سے آگاہ کرتے ہوئے کہا اور وہ واقعی دروازے کی سمت سے میری آواز سن کر یوں اچھل پڑا جیسے بے خبری میں اس پر بجلی کا ننگا تار گر پڑا ہو۔

"اوہ... تم!" اس کی حیرت سے پھیلی ہوئی آنکھیں میری طرف مرکوز ہو گئیں اور وہ مدافعانہ بے بسی کے ساتھ بولا۔ "تم... میں تو بس یوں ہی دُربا کے ساتھ ہلکا پھلکا ذہنی تفریح کر رہا تھا۔"

"وہ تمہارا اور دُربا کا معاملہ ہے۔" میں نے بے اعتنائی کے ساتھ کہا۔ "میں تو صرف یہ جاننا چاہتا ہوں کہ گھر میں ہم لوگوں کے علاوہ اور کوئی نہیں تھا تو یہ پونے چھ فٹ کی عورت کہاں سے نکل پڑی؟"

"یہ میری دوست تلی نور... نن... نہیں... تلی کور ہے۔ تمہاری اچانک آمد کی وجہ سے میں نے اسے اندر بھیج دیا تھا۔ یوں سمجھو میں گھری ہوئی سبز کار در اصل اسی کی ہے۔"

"اور تمہاری یہ اماں کون ہے؟" تلی کور نے ہاتھ نچا کر دُربا کی طرف اشارہ کرتے ہوئے پوچھا۔ انگریزی زبان کا سہارا لینے کی وجہ سے وہ اماں یا دکھیاری امّاں جیسے گالی استعمال نہیں کر سکی تھی۔

"زبان سنبھال کر بات کرو لڑکی!" دُربا غیر متوقع طور پر طیش میں آ گئی۔ "میں ایک سیکنڈ میں تمہاری زبان حلق سے باہر کھینچ لوں گی۔"

ارلیانو فوراً ہی اچھل کر ان دونوں کے درمیان آ گیا ہو تاکہ معاملہ بڑھ نہ جائے۔ اس نے فضا میں اپنے دونوں ہاتھ اٹھاتے ہوئے گہرے گہرے سانسوں کے درمیان کہا "تم دونوں کو ذرا

میں لڑنے کی ضرورت نہیں ہے۔ جہاں دو عورتوں کے ساتھ ہی دو مرد بھی موجود ہیں۔ تم میری دوست ہو تو ودا نی کی دوست ہے۔ تمہیں اس کی توہین کرنے کا کوئی حق نہیں ہے کیونکہ یہ دونوں بھی میرے معزز مہمان ہیں۔"

تلی کی الجھن آمیز نگاہیں میری طرف اٹھیں تو میں بول پڑا۔ "میرا خیال ہے کہ تم غصہ تھوک دو۔ شاید اولیانو نشے کی جھونک میں ورا سے زور آزمائی کر رہا تھا۔"

"یہ ہے ہی حرام واچھو۔" تلی کو رغصے کی زیادتی کی وجہ سے ملی جلی پنجابی اور اردو میں پھٹ پڑی۔ "اب تم دیکھنا کہ تمہارے چلے جانے کے بعد میں اسے چاروں ہاتھ پیروں پر چلوا کر اس کو ٹھوکریں ماروں گی اور اسے اپنے قریب بھی نہیں آنے دوں گی۔"

"ہم چلے گئے تو یہ تماشا کیسے دیکھیں گے؟" ودرا نے اردو میں سوال کر کے اسے چونکا دیا۔ اس نے خود پُرسکون رہ کر تلی کو اولیانو کے خلاف اشتعال دلانے کی کوشش کی تھی۔

"تم انگریز نہیں ہو؟" تلی کو دنے حیرت کے ساتھ ودرا سے سوال کیا۔

ودرا نے اپنے سر کو نفی میں جنبش دیتے ہوئے کہا "ہر سفید فام کو جاہل لوگ انگریز سمجھتے ہیں۔ تم تو ذہین لگتی اور سمجھدار معلوم ہوتی ہو۔ تمہیں ایسی بے ہودہ غلطی نہیں کرنی چاہیے۔ تم نے یہی قیاس آرائی کسی فرنچ کے بارے میں کی ہوتی تو تم اس کی دوستی سے ہاتھ دھو چکی ہوتیں۔"

گفتگو کا رخ تبدیل ہونے کے ساتھ ہی ان دونوں کا غصہ بھی فرو ہو گیا تو میں نے انہیں مناسب اور محفوظ ترتیب کے ساتھ نشستیں سنبھالنے میں مدد دی اور اولیانو پھرتی کے ساتھ تلی کے لیے بھی بلو ڈکا کا ایک گلاس لے آیا۔ تلی انکار کرتی رہی۔ اس کا کہنا تھا کہ وہ ڈماری آنے سے پہلے ایک پیگ لے چکی تھی اور زیادہ شراب نوشی کی متحمل نہیں ہو سکتی تھی کیونکہ ذرا سی بے اعتدالی بھی اس کے بہکنے کا سبب بن جاتی تھی لیکن میں نے زبردستی اس کے لیے ایک پیگ بنا ہی دیا۔ وہ ایک مردانی تھی اور میرے ذہن میں اس وقت سرداروں کی دانش وری کے سدا بہار لطیفوں کی ایک برات سی اتری چلی آ رہی تھی۔ میرا خیال تھا کہ ذرا سا بہکنے کے بعد وہ بھنی مزید دلچسپ ہو جائے گی اور دیگر باتوں کے علاوہ ہمارے کام کے موضوع پر بھی کھل کر بات کر سکے گی۔

اولیانو کو مسلسل ایک ہی پریشانی لاحق تھی کہ تلی مکان کے اندرونی حصے میں کیسے ہوئی تھی اور میں بھی دریافت کرنے کے ارادے سے اندر ہی گیا تھا پھر ہم دونوں صدر دروازے سے کیوں کر داخل ہوئے تھے؟

تلی تو خیر اسے بری طرح نظر انداز کرنے پر تلی ہوئی تھی میں بھی خاصی دیر تک اسے Die رہا لیکن ڈر کا دیکھے اس کو پوری تفصیل سے آگاہ کرنا ہی پڑ گیا۔

"اگر وہاں کھٹکا ہوا تھا تو تمہیں کھڑکی سے کود کر بھاگنے کی کیا ضرورت تھی؟" میری کہانی سن لینے کے بعد اولیانو نے تلی پر خفگی کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا "وہیں رک کر آنے والے کا سامنا کرنا چاہیے تھا۔ میری پشت کے پیچھے تمہیں کوئی بھی خطرہ لاحق نہیں ہو سکتا تھا۔"

"سردار جو گیندر سنگھ ویسے تو میرا مرغِل سا شوہر ہے لیکن بات بے کی کہتا ہے۔" تلی ترنگ میں آ کر بولی۔ "وہ کہتا ہے کہ جب کوئی مرد تنہائی میں پرائی عورت کی طرف بڑھتا ہے تو اس کے من کی گیجز میں پاپ کے کنول کھل رہے ہوتے ہیں۔ میں اس ڈراؤنے اندھیرے میں کیسے ٹھہر سکتی تھی؟"

اولیانو اس کے جواب پر برا سا منہ بنا کر رہ گیا اور ودرا مسکرانے لگی۔

"تم اپنے شوہر کو مرغِل کہہ رہی ہو اور اس سے بہت زیادہ ڈرتی بھی ہو۔" میں نے اسے چھیڑا۔

"وہ بس دوسروں کے سامنے مرغِل بنا رہتا ہے۔ میرے حق میں تو بھیڑیا ہے بھیڑیا۔ جب جوش میں آتا ہے تو کاٹ کر اور جھنجھوڑ کر میرے بدن کو نیلا اودا کر دیتا ہے۔ اس کی اسی حرکت سے اکتا کر میں نے دوسرے مردوں سے دوستی کا راستہ نکالا تھا۔" اس نے اردو میں جواب دیا۔

"کیا تمہارے شہر کے سارے مرد مر گئے تھے جو غیر ملکیوں کے پیچھے بھاگتی پھرتی ہو؟" میں نے اولیانو کو اپنے گلاس کی طرف متوجہ پا کر اپنا سوال بھی اردو ہی میں کر ڈالا۔

تلی نے اپنے گلاس سے ایک چھوٹا سا گھونٹ لے کر گہرا سانس لیا اور بولی۔ "اچھا ہی سمجھ لو۔"

"سمجھ دو گی تو سمجھ بھی لوں گا۔" میں نے شوخی کے ساتھ کہا۔

"میں نے بہت سارے مردوں سے پوچھا تھا" وہ چند لمحوں کی خاموشی کے بعد بولی "لیکن سب کا دکھ ایک ہی تھا۔ معلوم ہوتا ہے کہ پٹیالے کے سردار بھیڑیوں کی نسل سے ہیں۔ جو سردار دبلے پتلے ہیں، وہ اپنے مردوں کو دو چار ہاتھ مار کر بدلہ لے لیتی ہیں۔ دوسروں کو صبر کرنا پڑتا ہے۔"

"یہ تم سے کیا کہہ رہی تھی؟" میرے اور ودرا کے قہقہے نے اولیانو کو چونکنے پر مجبور کر دیا۔

"اپنی ازدواجی زندگی کا المیہ سنا رہی تھی۔" میں نے سرسری انداز میں جواب دیتے ہوئے مطلب کی بات چھیڑ دی۔ "تم ظفر کے بارے میں ودرا کو کچھ بتانے کا ارادہ رکھتے تھے۔ اگر تم دونوں اپنے مذاکرات ختم کر لو تو ہم نو بجے سے پہلے یہاں سے روانہ ہونا چاہیں گے۔"

اولیانو کے چہرے کا رنگ اڑ گیا اور اس نے ہونٹ بھینچتے ہوئے انداز میں تلی کی طرف دیکھا۔

"اس کی طرف مت دیکھو۔" میں نے اسے اطمینان دلایا

پوچھا۔ ”یہ مجھے ظفر کے تیار کیے ہوئے ویڈیو کیسٹ کے حوالے سے تمہاری اور اپنی پریشانی کی کہانی سنا چکی ہے۔“

”اوہ۔“ اولبانو ایک گہرا سانس لے کر اپنی کرسی میں دھنس گیا۔ ”خیال ہے کہ یہ چند ہی منٹ میں تم سے اتنی بے تکلف ہو گئی کہ اپنا سارا کچا چٹھا اگل بیٹھی۔ مجھے تو اسے اپنی راز داں بنانے کے لیے بہت محنت کرنی پڑی تھی۔“

”اپنے اپنے طریقہ کار کی بات ہوتی ہے۔“ میں نے خوش دلی کے ساتھ کہا۔ ”تمہارے اور نٹلی کے ویڈیو کیسٹ کی بات تو صاف ہو چکی ہے۔ تم یہ بتاؤ کہ اس کے ذریعے ظفر تم سے کیا کام لینا چاہ رہا تھا؟“

وہ لمحہ بھر کے لیے خاموش رہ کر ہم تینوں کی طرف دیکھتا رہا پھر آہستہ سے بولا۔ ”بتا دوں گا۔ میں نے ودا کو اپنے دل کا بوجھ ہلکا کرنے کے لیے ہی اپنے گھر آنے کی دعوت دی تھی۔“

میرے لیے یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ وہ نٹلی کی موجودگی میں زبان کھولنے سے گریز کر رہا تھا۔ اس کی احتیاط یا مجبوری کو سمجھتے ہوئے میں نے بھی اس پر زور دینا مناسب نہیں سمجھا۔

نٹلی درست کہہ رہی تھی۔ دو گلاس خالی ہونے تک الکحل اس کے دماغ میں گھس چکی تھی اور وہ بہکے ہوئے انداز میں نت نئی بولیاں بول رہی تھی۔ میں نے آنکھوں ہی آنکھوں میں ودا کو اشارہ کیا اور وہ نٹلی کے خالی گلاس میں کنڈن انڈیلنے لگی۔ اولبانو نے نٹلی کے ساتھ ہونے والی اس زیادتی پر احتجاج کرنا چاہا لیکن میں نے سختی کے ساتھ اسے خاموش کر دیا۔

”اسے بہکنے دو۔“ میں نے کہا۔ ”اگلا گلاس خالی کرنے کے بعد وہ ذہنی طور پر ناکارہ ہو کر رہ جائے گی اور تم بے فکری کے ساتھ اپنے مسائل پر بات کر سکو گے۔“

نٹلی کیف و سرور کے عالم میں ’سرواؤ گینڈو منگو کو اپنی مادری زبان میں مادر پدر آزاد گالیاں سناتے ہوئے‘ اپنی نازک ازدواجی محرومیوں کا شکوہ کر رہی تھی۔ نشے کی حد فاصل عبور کر لینے کے بعد اسے اس بات کا ہوش نہیں رہا تھا کہ اس کے ساتھ کیا سلوک کیا جانے والا تھا۔

جھوم جھوم کر اگلے گلاس سے شراب پیتے ہوئے نٹلی مسلسل بے ربط باتیں کیے جا رہی تھی۔ اس مقام پر میں نے اسے نظر انداز کر کے اولبانو کو بولنے کی دعوت دی تو وہ کچھ سہما ہوا نظر آنے لگا۔

”ڈرنے کی ضرورت نہیں۔“ میں نے اسے حوصلہ دینے کی نیت سے کہا۔ ”اول تو نٹلی تمہاری کوئی بات نہیں سنے گی اور اس نے کچھ سن بھی لیا تو وہ اسے یاد نہیں رکھ سکے گی۔ تم بے فکری کے ساتھ اپنی کتھا سناتے چلے جاؤ۔ ہم زیادہ دیر تک یہاں نہیں ٹھہر سکیں گے۔“

”نٹی کو ودا کے ساتھ چھوڑ کر ہم اندر چلتے ہیں۔ وہاں اطمینان سے باتیں ہو سکیں گی۔“ اس نے پُرتشویش اور دھیمے لہجے میں تجویز پیش کی۔

وہ اپنے مسئلے کی رازداری کے سلسلے میں بہت زیادہ فکرمند نظر آ رہا تھا اس لیے میں نے کسی پس و پیش کے بغیر اپنی جگہ چھوڑ دی۔ میرے اس عمل پر ودا کی نگاہوں میں ناپسندیدگی کی علامات ابھر آئی تھیں لیکن میں نے نظروں سے اشارہ کر کے اسے خاموش کر دیا اور اولبانو کے ساتھ اندر چل دیا۔

اولبانو مجھے اپنے ساتھ لے کر اسی کمرے میں داخل ہوا جہاں سے نٹلی نے فرار ہونے کی کوشش کی تھی۔ اس نے دیوار گیر سوئچ بورڈ کا بٹن دبا کر روشنی کی تو مجھے یہ دیکھ کر حیرت ہوئی کہ وہ ڈبل بیڈ والی آرام دہ اور آراستہ خواب گاہ تھی جہاں ایک کونے میں چار دبیز کرسیاں بھی پڑی ہوئی تھیں۔

”تم لوگوں نے میرے دفتر میں جو باتیں کی تھیں انہوں نے مجھے شدید الجھن میں ڈال رکھا ہے۔“ چند ثانیوں کی فکر آمیز خاموشی کے بعد اولبانو نے زبان کھولی۔

”تم مجھے اپنے راز میں شریک کر کے اپنا ذہنی بوجھ ہلکا کر سکتے ہو۔“ میں نے ہمدردانہ انداز میں کہا۔ ”میں اب بھی اس دعوے پر قائم ہوں کہ تمہارا دفتر بعض جرائم پیشہ لوگوں کے استعمال میں رہتا ہے۔“

”وہاں کی بات اور تھی۔ میں تمہارے ساتھ آئے ہوئے سرکاری افسروں کے سامنے اپنے شبہات کا اظہار کرتا تو خود میری پوزیشن مشکوک ہو جاتی۔ حقیقت یہ ہے کہ میں خود بھی صورت حال سے مطمئن نہیں ہوں۔ میں اپنے اسٹاف سے پہلے دفتر پہنچنے کا عادی ہوں۔ میں نے وہاں کئی مرتبہ ایسی علامات دیکھی ہیں جن سے شبہ ہوتا ہے کہ دفتری اوقات کے بعد وہ عمارت کچھ پُراسرار لوگوں کے تصرف میں رہتی ہے۔“

”اگر تم اس معاملے میں ملوث نہیں ہو تو اطمینان سے پولیس کو اطلاع دے کر ان لوگوں کا راستہ مسدود کرا سکتے تھے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ لوگ خفیہ نگرانی کروا کر کچھ مجرموں پر ہاتھ ڈالنے میں بھی کامیاب ہو جاتے۔“

”میں نے پولیس سے رجوع کیا تو ظفر مجھے منہ دکھانے کے قابل نہیں چھوڑے گا۔“

”اس معاملے میں ظفر کہاں سے آ کودا؟“ میں نے حیرت کے ساتھ سوال کیا۔

”ساری خرابی اسی کی وجہ سے ہے۔“ وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا۔ ”مجھے حیرت ہے کہ وہ ایک اہم وفاقی ادارے کا ذمے دار افسر ہونے کے باوجود بھی مجرمانہ سرگرمیوں میں ملوث ہے۔ میں اس کے بارے......“

میں نے اضطراری انداز میں اس کی بات کاٹ کر سوال کیا۔ ”تمہیں کیسے پتا چلا کہ وہ کسی اہم وفاقی ادارے میں ملازمت کرتا ہے؟“

"اس نے خود ہی بتایا تھا۔ اس کے بارے میں میری معلومات اسی کی بتائی ہوئی باتوں تک محدود ہیں۔" سنجیدہ موضوع پر آجانے کی وجہ سے وہ نشے کی جھونک سے قطعی آزاد ہو چکا تھا۔
"وہ اول درجے کا جھوٹا اور مکار ہے۔ اس کا کسی سرکاری ادارے سے دور کا بھی تعلق نہیں ہے۔"
"اب تو یہ بات قرین قیاس معلوم ہوتی ہے۔ کل رات میرے دفتر میں واقعی کافی گڑبڑ ہوئی ہے۔ تم لوگوں کے چلے آنے کے بعد میں نے دیواروں میں گولیوں کے کم از کم سات نشانات دیکھے ہیں۔ ان میں تین میرے کمرے کی دیواروں میں پائے گئے ہیں۔"

وہ خود ہی راہ راست پر آرہا تھا اس لیے میں نے اس کی حوصلہ افزائی کرتے ہوئے کہا۔ "کل رات دفتر میں جو کچھ ہوا وہ ہمارے علم میں ہے۔ تم یہ بتاؤ کہ ان واقعات میں ظفر کس طرح ملوث ہے؟"
"مجھے تفصیل یاد نہیں لیکن اتنا ضرور یاد ہے کہ ظفر کسی بہانے سے خود ہی مجھ سے آٹکرایا تھا۔" اس نے جھجکتے ہوئے اپنی بات شروع کی۔ "جاپانی زبان پر اس کی کامل دسترس مہارت کی وجہ سے میں بہت تیزی کے ساتھ اس کے قریب ہوتا چلا گیا۔ وہ وقتاً فوقتاً میرے دفتر بھی آتا رہتا تھا۔ ایک دن اس نے مجھ سے اجازت چاہی کہ وہ رات بھر کے لیے ایک اہم قیدی کو میرے دفتر میں رکھ سکے تو میں نے نہایت برہمی کے عالم میں اس کی بات مسترد کر دی۔ اب مجھے خیال آتا ہے کہ ظفر نے میرے انکار پر اپنی تحقیر محسوس کی تھی اور شاید وہ اسی وقت سے اپنی منصوبہ بندی میں مصروف ہو گیا تھا۔ اس کے بعد ہی اس نے تلمی کو مجھ سے متعارف کرایا۔"
"اور تمہیں معلوم تھا کہ تلمی بھارتی سفارت خانے کے ایک اہل کار کی بیوی ہے؟"
"یہ بات تیسری یا چوتھی ملاقات میں میرے علم میں آئی۔ ویسے بھی اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا تھا کیونکہ میں پیڑ گننے کے بجائے آم کھانے کا عادی ہوں اور وہ مجھے بڑی فیاضی سے مل رہے تھے۔"
"اس کے بعد تمہارے ساتھ ظفر کا کیا رویہ رہا؟" میں نے اسے اصل موضوع یاد دلاتے ہوئے کہا۔
"اس نے مجھ سے کئی بار البرٹو ملیسا نامی کسی کولمبین کا ذکر کیا۔ اس کا کہنا تھا کہ وہ شخص بوگوٹا میں خاصا مشہور اور اثر و رسوخ کا مالک تھا لیکن میں بدقسمتی سے اس شخص سے ناواقف تھا۔ آج صبح ویرا نے جاپانی زبان میں البرٹو ملیسا کا ذکر چھیڑا تو مجھے پہلی بار اس نام کی اہمیت کا اندازہ ہوا۔ اسی کے ساتھ میرے ذہن میں ظفر کی یاد تازہ ہو گئی اور میں نے ویرا کو اپنے گھر آنے کی دعوت دے ڈالی۔ نتیجہ تمہارے سامنے ہے۔"
"تلمی سے تمہارے عاشقانہ مراسم استوار ہونے کے بعد ظفر کا کیا کردار رہا تھا؟"
"میرا خیال ہے کہ یہی سب سے اہم بات ہے۔" وہ کہتے ہوئے بولا۔ "تلمی بھرپور مردانہ رفاقت سے ترسی ہوئی ایک شادی شدہ عورت ہے۔ وہ اسی حوالے سے نت نئے تجربوں کی تلاش میں سرگرداں رہتی ہے۔ اسے مجھ سے ملوانے کے چند دنوں بعد ظفر نے ایک مرتبہ پھر میرے دفتر کے استعمال کا معاملہ چھیڑا تو میں نے درشت انداز میں اپنا پرانا موقف دہرا دیا۔ میں اپنے ملک کی جانب سے ایک اہم سفارتی منصب پر فائز ہوں۔ میں اس منصب سے ناجائز فائدہ اٹھا کر اپنے ملک کی ساکھ کو نقصان پہنچانے کا تصور بھی نہیں کر سکتا تھا۔ اس رات ظفر میرے ساتھ پیتا رہا پھر اس نے سرسری انداز میں مجھے ایک فلم دیکھنے کی پیشکش کی۔ ویڈیو کیسٹ وہ اپنے ساتھ لایا تھا۔ ٹیلی ویژن کی اسکرین روشن ہوئی تو میرا دماغ ماؤف ہو کر رہ گیا کیونکہ وہ میری اور تلمی کی خلوت کی تفصیلی فلم تھی۔ تلمی بہت بے ہودہ اور جاسح عورت ہے اس لیے میں وہ پوری فلم نہیں دیکھ سکا۔ میرے شدید اصرار پر ویڈیو کا بٹن آف کرتے ہوئے ظفر نے مجھے آگاہ کیا کہ وہ اپنی کچھ ناگزیر ضروریات کے لیے میرے دفتر کو استعمال کرنے کا ارادہ رکھتا ہے اور اگر میں نے اس بارے میں ذرا بھی لب کشائی کی تو وہ میری اور تلمی کی ویڈیو فلم تمام سفارتی حلقوں میں پہنچا دے گا۔ میں آج بھی یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ اسے میرے دفتر کے استعمال کے لیے میرے ساتھ ایسی گھناؤنی حرکت کی کیا ضرورت تھی؟ وہ اپنی مجرمانہ سرگرمیوں کے لیے کوئی جگہ کرائے پر بھی لے سکتا تھا۔"
وہ بات اس کے لیے ناقابل فہم تھی لیکن میرے لیے صاف اور واضح۔ پہلے البرٹو اپنی اصل قومیت کا فائدہ اٹھا کر اولیا تو کو گھیرنا چاہ رہا تھا۔ جب اسے اندازہ ہوا کہ اولیاتو کولمبین ہوتے ہوئے بھی اس نام سے لاعلم ہے تو اس نے تلمی والا حربہ آزمانے کا فیصلہ کر لیا۔ وہ ظفر کے روپ میں اسپیشل ٹاسک فورس میں ایک ذمے دار عہدے پر فائز تھا اس لیے آبادی میں کوئی مکان خریدنے یا کرائے پر لینے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔ مشتبہ افراد کی آمد و رفت اور مجرمانہ سرگرمیوں کی وجہ سے ایسا کوئی بھی ٹھکانا جلد یا بدیر لوگوں کی نظروں میں آسکتا تھا جب کہ ویران اور دور افتادہ

علاقے میں واقع اولیاز کار فرزان کے گھناؤنے مقاصد کے لیے ہر اعتبار سے موزوں تھا۔ اولیاز کو قابو میں رکھ کر وہ پوری بے فکری سے اپنا کام جاری رکھ سکتا تھا۔

"میں اب بھی ظفر سے خوف زدہ ہوں۔" رک کر وہ کچھ دیر کے بعد اولیا نو نے کہا۔ "اگر اسے بھنک بھی مل گئی کہ میں نے اس کی بلیک میلنگ کے بارے میں تم کو اعتماد میں لیا ہے تو وہ مجھے رسوا کرنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑے گا۔ میں اس خطرے سے ہر صورت میں محفوظ رہنا چاہتا ہوں۔"

"تمہیں اس بارے میں فکر مند ہونے کی ضرورت نہیں کیونکہ کل رات کے واقعات کے بعد وہ روپوش ہو گیا ہے۔ وہ تم سے رجوع کرے تو تم اپنے رویے میں کوئی تبدیلی نہ آنے دینا اور خاموشی سے مجھے فون پر خبر کر دینا۔ یہ میری ذمہ داری ہے کہ اس کی گرفتاری کے بعد تمہارا نام بلیک میلنگ والا اسکینڈل بالکل نہیں اچھالا جائے گا۔"

"تم کہتے ہو تو میں مانے لیتا ہوں ورنہ سرکاری اداروں کا اپنا طریقہ کار ہوتا ہے۔ وہ بندھے ٹکے انداز میں کام کرنے کے عادی ہوتے ہیں۔ انہیں کسی کی ذاتی مجبوریوں سے کوئی ہمدردی نہیں ہوتی۔"

"یہ دیکھنا میرا کام ہے۔" میں نے اس کے کندھے پر تھپکی دیتے ہوئے کرسی چھوڑ دی۔

ہم دونوں ڈرائنگ روم میں پہنچے تو نیلی صوفے کی پشت گاہ سے اپنا سر ٹکائے اونگھ رہی تھی اور دورا اٹھاتے ہوئے انداز میں اسے دیکھ رہی تھی۔ "یہ اب ایک دو گھنٹے سے پہلے نارمل نہیں ہو سکے گی۔"

"یہ ہمارا نہیں، اس بڈھے کا مسئلہ ہے۔" میں نے اردو میں کہا۔ "اب یہاں سے نکل چلو۔"

اس وقت تک اولیا نو کے سر سے عشق کا بھوت اتر چکا تھا اور وہ سنجیدہ نظر آنے لگا تھا۔ میں نے رابطے کے لیے اسے ایس ٹی ایف کے ریسٹ ہاؤس کا نمبر دیا اور ہم دونوں وہاں سے نکل کھڑے ہوئے۔ "بلیک میلنگ کی وہی گھسی پٹی کہانی ہے جو ازل سے چلی آ رہی ہے۔" راستے میں اولیا نو کی کہانی میری زبانی سننے کے بعد درا نے تبصرہ کیا۔ "لیکن اس کا شکار ہونے والے کو یہ اپنی نوعیت کا پہلا واقعہ محسوس ہوتا ہے۔"

"میرے حساب سے یہ بھاگ دوڑ بے سود رہی۔" میں نے کہا۔ "اولیا نو کے بیان سے صرف یہ بات صاف ہوئی ہے کہ ظفر دفتری اوقات کے بعد زبردستی اس عمارت کو استعمال کرتا رہا ہے۔ اس کی موجودہ کمین گاہ کے بارے میں ہم اب بھی تاریکی میں ہیں۔"

"ہمیں صبر کے ساتھ اس کے نمودار ہونے کا انتظار کرنا ہوگا۔ کھوکھے والے بندروں کے پکڑے جانے کے بعد وہ کوئی نیا منصوبہ بروئے کار لانے پر مجبور ہو جائے گا۔"

"اور یہ امکان بھی ہے کہ وہ کچھ عرصے کے لیے پاکستان سے فرار ہو جائے اور حالات سازگار ہونے کے بعد دوبارہ واپس یہاں پہنچ جائے۔ ایسی صورت میں ہم کچھ بھی نہیں کر سکیں گے۔"

"پتا نہیں اس بارے میں اسپیشل ٹاسک فورس والے کیا کر رہے ہیں۔" درا کے لہجے سے فکرمندی عیاں ہو رہی تھی۔ "لیکن ظفر ایک مجرم ہے۔ اس کے ذہن پر یہ خوف ضرور سوار ہوگا کہ اس کے فرار کے انسداد کے لیے ہوائی اڈوں وغیرہ پر کڑی نگرانی شروع کرا دی گئی ہوگی۔"

"اسے یہ خوف اسی وقت ہوگا جب لاجسٹکس بیچنے والی سیل کی آتش زدگی میں جل کر مرنے والے آصف علی کا قصہ منظر عام پر آئے گا۔ فی الحال تو ایس ٹی ایف والے اس معاملے کو دبائے رکھنے کے موڈ میں نظر آ رہے ہیں۔ اس کے نتیجے میں البرٹو کا حوصلہ بڑھ جائے گا۔"

"ہماری بات نہیں ہوئی لیکن مجھے یقین ہے کہ اول خان اور اس کے افسران اس پہلو سے غافل نہیں ہوں گے اور ملک سے نکاسی کے راستوں پر نگاہ رکھی جا رہی ہوگی۔ ایسا نہ کیا گیا تو ان لوگوں کی ساری منصوبہ بندی پر پانی پھر جائے گا اور البرٹو صاف نکل جائے گا۔"

"کیوں نہ شہباز خان کے اڈے کا چکر بھی لگا لیا جائے؟" میں نے درا سے کہا۔ "آخر میں وہی ہمارے سامنے رہ گیا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اس سے البرٹو ملیسا کا کوئی سراغ مل سکے۔"

"اسے نظرانداز نہیں کیا جا سکتا لیکن براہ راست اس سے مل کر کوئی نتیجہ نہیں نکل سکے گا۔" وہ گہری سوچ کے ساتھ بولی۔ "کھاگ مجرم جس سے دوستی کر لیتے ہیں، اس سے آخری سانس تک وفا کرتے ہیں۔ شہباز خان رکھ جانتا بھی ہوگا تو صرف دھونس اور دھمکیوں سے اپنی زبان نہیں کھولے گا۔"

وہ معقول بات کہہ رہی تھی اس لیے میں نے براہ راست شہباز خان کے اڈے کا رخ کرنے کا ارادہ ملتوی کر دیا اور اول خان کے دفتر والی عمارت کی طرف روانہ ہو گیا۔

اس وقت دفتر والا حصہ بند ہو چکا تھا۔ عمارت کے احاطے میں بھی سناٹا نظر آ رہا تھا۔ چوکیدار نے بتایا کہ اول خان کام سے باہر گیا ہوا تھا اور اس کی واپسی کے بارے میں کچھ معلوم نہیں تھا۔

نازم دم ہونے کے بعد میں نے پوری صورت حال کا سرسری جائزہ لیا تو ہماری اس مہم میں البرٹو ملیسا کے دو مقامی مددگار ہمارے سامنے آ سکے تھے۔ ان میں سے ایک شخص کھوکھے کی دکان سے بندروں کے ساتھ گرفتار ہونے کے بعد مر گیا تھا۔ دھماکے سے پھٹنے والے بندر کے ساتھ اس کا چہرہ بھی اڑ گیا تھا جس کی وجہ سے اس کی شناخت نہیں ہو سکی تھی۔ دوسرا راجا بازار والا بدمعاش تھا جو ہماری نظروں میں آنے کے بعد ہمارا قیدی بنا تھا۔ اس وقت ہمارے پاس کوئی محفوظ ٹھکانا نہیں تھا اس لیے ہم اسے قید رکھنے

کے بجائے ہلاک کرنے پر مجبور ہو گئے۔ ہم نے اس کی لاش شہر سے باہر ایک ویرانے میں پھینکی تھی لیکن بعد میں ارسل خان نے اسے وہاں سے بھی غائب کرانے کا بندوبست کر دیا تھا۔ اس طرح آبادی میں آنے والے دونوں آدمی اس دنیا میں نہیں رہے تھے لیکن ان میں یہ فرق تھا کہ بندر کے ساتھ مرنے والے کی ہلاکت کی خبر اخبارات میں شائع ہونے کی وجہ سے البرٹو کے علم میں آ گئی تھی جبکہ راجا بازار والے بدمعاش کا انجام صیغہ راز میں تھا۔ میں نے عبدل نامی اس بدمعاش کا تعاقب کرتے ہوئے شہباز خان کے اڈے کا محل وقوع اور پتا ذہن نشین کر لیا تھا لیکن اس کے فون نمبر سے میں لاعلم تھا۔ ٹیلی فون ڈائریکٹری میں محمد شہباز، شہباز احمد اور ان سے ملتے جلتے ناموں کی ایک طویل قطار موجود تھی لیکن پتے کے سہارے میں نے اس کا نمبر تلاش کر ہی لیا۔

"کیا اسے فون کرنے کا ارادہ کر رہے ہو؟" زیبا نے میری مصروفیت کا جائزہ لیتے ہوئے پوچھا۔

"یہی راستہ سب سے بہتر نظر آتا ہے۔" میں نے اسے جواب دیتے ہوئے ریسیور اٹھا لیا۔ سلسلہ ملنے پر دوسری طرف سے فوراً ہی کسی لڑکی نے فون اٹھایا تھا۔

"شہباز صاحب سے بات کرا دو۔" میں نے بدلی ہوئی اور قدرے نحیف آواز میں پورے اعتماد سے کہا۔

"تم کون بول رہے ہو؟" میرے کراہتے لہجے نے شاید اس لڑکی کو حیران کر دیا تھا۔

"عبدل بول رہا ہوں۔ مجھے شہباز صاحب سے بہت ضروری بات کرنی ہے۔" میں نے اصرار کیا۔

"وہ اس وقت اپنے چند دوستوں اور مہمانوں کے ساتھ مصروف ہے اور کسی سے بات نہیں کرے گا۔ تم اپنا پیغام دے دو میں موقع ملتے ہی تمہارا پیغام اسے دے دوں گی۔"

"تم سمجھنے کی کوشش کرو۔ یہ معاملہ بہت اہم ہے۔ میں ان کا ملازم ہوں اور بہت زخمی حالت میں بول رہا ہوں۔ تم اسے میرے بارے میں بتا دو۔ اگر وہ بات کرنے سے انکار کرے تو میں تمہیں تنگ نہیں کروں گا۔" میں نے اسے سمجھانا چاہا۔

"مجھے معلوم ہے کہ وہ اس وقت کوئی بات نہیں سنے گا اور مجھ سے ڈانٹ رہے گا۔ ایسا ہی ضروری ہے تو تم بارہ بجے کے لگ بھگ فون کر لینا۔ اس وقت وہ خود ہی فون اٹھائے گا۔" دوسری طرف سے مشورہ دیا گیا۔

"تم بات نہیں سمجھ رہیں۔" میں نے تڑپ کر کراہتے ہوئے کہا۔ "میں نے یہ فون بھی بہت مشکل سے کیا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ بارہ بجے تک میں زندہ ہی نہ رہ سکوں۔۔۔"

"اوہ! تو کیا تم زخمی ہو؟" لڑکی نے میری بات کاٹ کر تیزی سے سوال کیا تھا۔

اس بار میرا تیر نشانے پر لگا تھا۔ میں نے زیبا کو آنکھ مارتے ہوئے کراہتی آواز میں کہا۔ "مجھے دو کاری زخم آئے ہیں اور ان سے مسلسل خون بہہ رہا ہے۔"

"اتنی خراب حالت میں تم کہاں سے فون کر رہے ہو؟" اس لہجے معاملات کے بارے میں وہ لڑکی خاصی سوجھ بوجھ کی مالک معلوم ہوتی تھی۔

"میں کمزوری کا بہانہ بنا کر اس ویران مکان میں داخل ہوا ہوں۔" میں نے فی الفور وہ بہانہ تراشتے ہوئے کہا۔ "میں پچھلے ایک گھنٹے سے یہاں چھپا ہوا ہوں۔ یہ میری خوش قسمتی ہے کہ یہاں فون بھی موجود ہے۔۔۔"

اس لڑکی نے ایک مرتبہ پھر میری بات کاٹ دی۔ "تم مجھے فون نمبر دے کر اپنے زخموں کی مرہم پٹی کرانے کی کوشش کرو۔ میں باس سے ابھی فون کروا دیتی ہوں۔ اس وقت تمہارے زخموں سے بہتے ہوئے خون کا روکا جانا بہت ضروری ہے ورنہ تم واقعی مر جاؤ گے۔"

"تمہاری ہمدردی کا شکریہ۔ لیکن تم بہت زیادہ بحث کرتی ہو۔ مجھے یہاں کا فون نمبر معلوم نہیں ہے اس لیے میں تمہیں نمبر نہیں دے سکتا۔ تم اپنے باس سے میری بات کرا دو تو میں تمہارا احسان مند رہوں گا۔"

"ہولڈ کرو میں کوشش کرتی ہوں۔" میری ضد کے آگے اسے ہتھیار ڈالتے ہی پڑ گئے۔

خاصے طویل وقفے کے بعد میرے کانوں میں ایک بھاری اور درشت آواز گونجی۔ "تم کون ہو اور بار بار مجھے کیوں فون کیا ہے؟ میں کسی عبدل کو نہیں جانتا۔"

"تم بھول رہے ہو سیٹھ!" میں نے جلدی سے خوشامدانہ لہجے میں کہا۔ "میں کل صبح ظفر کے ساتھ تمہارے پاس آیا تھا اور ہم نے ایک ساتھ ناشتا کیا تھا پھر تم ظفر کے ساتھ اندر چلے گئے تھے۔۔۔!"

"اوہ! میں سمجھ گیا۔ تو تم ظفر کے ساتھ آئے تھے۔ شاید دوپہر میں تم دوبارہ اسکاچ کی بوتل لینے بھی آئے تھے؟" ایک صحیح حوالہ ملنے پر اس کی یادداشت نے فوراً کام کرنا شروع کر دیا۔

"ہاں۔ خدا کا شکر ہے کہ تم نے مجھے پہچان لیا۔ میں اس وقت بہت بری اور زخمی حالت میں ہوں۔" میں نے اطمینان کا گہرا سانس لینے کی اداکاری کرتے ہوئے کہا۔

"لڑکی تمہارے بارے میں مجھے بتا چکی ہے۔" اس کی آواز سے بے پروائی مترشح تھی۔ "یہ بتاؤ کہ تم نے مجھے کیوں فون کیا ہے؟"

"مجھے ظفر کا پتا درکار ہے۔ اس وقت میں بہت خراب حالت میں ہوں۔ مجھے فوری مدد کی ضرورت ہے۔ میں اکیلا کسی بھی اسپتال میں گیا تو گولیوں کے زخموں کی وجہ سے دھر لیا جاؤں گا۔ ویسے بھی مجھ سے چلا نہیں جا رہا۔۔۔"

"تمہیں یہ زخم کیسے آئے؟" اس نے میرے سوال کو نظرانداز کرتے ہوئے پوچھا۔

"ظفر کے محافظوں سے سامنا ہو گیا تھا۔ میرے ستارے اچھے تھے کہ زخمی ہو کر بھاگ نکلنے میں کامیاب ہو گیا ورنہ وہ دونوں مجھے زندہ نہ چھوڑتے۔ تم مجھے صرف اتنا بتا دو کہ ظفر کہاں مل سکتا ہے؟"

"یہ بہت ٹیڑھا مسئلہ ہے۔" اس کا انداز خود کلامی کا سا تھا۔ "میں مار دھاڑ اور خون خرابے کے معاملات سے بہت دور رہتا ہوں کیونکہ میری لائن دکھ اور ہے۔ اسی لیے میں اپنا کوئی آدمی بھی تمہاری طرف نہیں بھیج سکتا۔ ویسے یہ سیدھا پولیس کیس ہے۔ میں تمہیں ظفر کا ٹھکانا بھی نہیں بتا سکتا۔ وہ خود بھی اپنے دشمنوں سے چھپتا پھر رہا ہے۔ اس سے بات ہوئی تو میں اسے تمہارے بارے میں آگاہ کر دوں گا۔"

"اس وقت تک تو شاید میں زندہ بھی نہیں رہوں گا۔" میں نے مایوسی کے عالم میں کہا۔ "بے بسی اور تنہائی کی اس موت کے تصور سے تو میرا رواں رواں کانپ اٹھا ہے۔" آخری فقرہ ادا کرتے ہوئے میری آواز پر غیر ارادی طور پر رقت طاری ہو گئی۔ میرے اس لب و لہجے نے اس کا دل موم کر دیا اور اس نے فی الفور کہا۔

"تم اس ویران گھر میں واقعی زندہ درگور ہو جاؤ گے۔ میں تمہیں اپنی برادری کا آدمی سمجھ کر تمہیں بتا رہا ہوں کہ ظفر سیٹلائٹ ٹاؤن کی ایک کوٹھی میں روپوش ہے لیکن تم اس کو نہیں بتاؤ گے کہ تمہیں اس کا پتا مجھ سے ملا ہے۔ تم مجھ سے حلفیہ وعدہ کرو گے تب ہی میں تم کو اس کا فون نمبر دوں گا۔ میں ظفر جیسے جگری دوست کو ناراض کرنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا۔ اس نے مجھے سخت ترین رازداری کی تاکید کی تھی۔ تمہاری حالت اس قدر نازک نہ ہوتی تو میں کسی بھی قیمت پر تمہیں یہ نمبر نہ دیتا۔"

خوشی سے میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ شہباز خان جیسے خطرناک ایجنٹ کو یوں جھانسے میں آ لینا میری بہت بڑی کامیابی تھی پھر اس کی عائد کی ہوئی شرط میرے اپنے مفاد میں تھی۔ وہ مجھے ظفر کا فون نمبر دے کر بے فکر ہو جاتا اور اسے اس گفتگو کی ہوا بھی نہ لگنے دیتا۔ اس طرح ہمیں اس کے خلاف بھرپور کارروائی کرنے کا سنہرا موقع مل سکتا تھا جس کے نتیجے میں ایجنٹ ہمارے جال میں آ سکتا تھا۔ "میں کلام پاک کی قسم کھاتا ہوں کہ ظفر کو تمہاری مدد کے بارے میں نہیں بتاؤں گا۔ میں بس زندہ رہنا چاہتا ہوں۔ بچ گیا تو عمر بھر تمہارا احسان مند رہوں گا۔ مر گیا تو اللہ تمہیں تمہاری نیکی کا اجر دے گا۔" میں نے کسی قریب المرگ بھکاری کی طرح رقت آمیز لہجے میں کہا۔

"تم زندہ رہو گے۔" وہ میری بھرپور صداکاری سے متاثر ہو کر میری حوصلہ افزائی کرتے ہوئے بولا۔ "میرے پیشہ ورانہ اصول مانع نہ ہوتے تو میں اپنے کسی آدمی کو تمہاری طرف ضرور بھیجتا۔ لیکن اب ظفر ضرور تمہاری خبر گیری کرے گا۔ تم اس کا نمبر لکھ لو۔" اس نے مجھے نمبر لکھوایا اور میری زبان سے اس کے لیے دعاؤں کا ایک دریا رواں ہو گیا۔ اس نے میری قطع کلامی کرتے مجھے سپرد خدا کرتے ہوئے فون بند کر دیا۔

میری نگاہ میں وہ اتنی بڑی کامیابی تھی کہ میں ریسیور کریڈل پر رکھتے ہی اچھل کر کرسی سے نیچے آ گیا۔

"خوشی میں آپے سے باہر ہونے کی ضرورت نہیں۔" زرینہ جو میری پوری گفتگو سن رہی تھی، ناک منہ چڑھا کر بولی۔ "اس سے بات کرتے ہوئے تم ایک بے ضمیر گداگر معلوم ہو رہے تھے۔ تمہیں خود کو اس قدر گرا کر بات کرنے کی کیا ضرورت تھی؟"

"میری اس صداکاری کی وجہ سے ایجنٹ پیلیسا کی کمین گاہ کا پہلا سراغ ملا ہے ورنہ آپ خود شہباز خان کو فون پر بلانے تک آمادہ نہیں تھیں۔ اس بار ہم پوری تیاری کے ساتھ ایجنٹ پر وار کر سکیں گے اور وہ کسی بھی طرح ہمارے پھندے سے نہیں بچ سکے گا۔" میں نے نرمی کے ساتھ اسے جواب دیا۔

وہ بے ساختہ ہنس پڑی اور بولی۔ "تم اتنی سی بات پر بگڑ گئے۔"

"مجھے دراصل بات ہی یہ ہے۔ میں فون پر بات کر رہا تھا اور موقع کی نزاکت کو بھانپتے ہوئے بات کو بڑھاتا چلا جا رہا تھا اور تم نے دور سے جائزہ لے کر بڑے آرام سے ایک اعتراض جڑ دیا۔"

"وہ کہاں چھپا ہوا ہے؟" اس نے تجسس بھرے لہجے میں سوال کیا۔

"سیٹلائٹ ٹاؤن راولپنڈی میں۔" میں نے کہا۔ "یہ وہی علاقہ ہے جہاں تم نے لاہور سے واپسی کے بعد ایس پی ایف والوں کی گاڑی چھوڑی تھی۔ اس کا شمار پنڈی کی قدیم متمول آبادیوں میں ہوتا ہے۔ فون نمبر کی مدد سے پتے کا سراغ اول خان ہی لگا سکے گا۔"

"تمہارے ملک کی ایک ادا مجھے بہت پسند آئی ہے۔" وہ استہزائیہ انداز میں بولی۔

"وہ کیا؟"

"اچھے کاموں کو ایک مرتبہ بار سر انجام دے کر پورے خلوص سے ترک کر دیا جاتا ہے لیکن بری روایات کو زندہ رکھنے کی بھرپور کوششیں کی جاتی ہیں جو بار بار ثابت ہوتی ہیں۔" اس نے کہا۔

"تمہیں یہ بات اس وقت کیسے یاد آ گئی؟ کیا ہماری گفتگو سے اس کا کوئی واسطہ ہے؟"

"بہت گہرا واسطہ ہے۔ مہذب ملکوں میں ناموں کے ساتھ نمبروں کی ترتیب والی فون ڈائریکٹریاں بھی چھاپی جاتی ہیں۔ میں نے بس کراچی میں ایسی ایک پرانی ڈائریکٹری دیکھی تھی جو بیشتر نمبروں کی تبدیلی کی وجہ سے اپنی افادیت کھو چکی ہے۔ دوسرے شہروں میں شاید اس کی بھی ضرورت نہیں سمجھی گئی۔ وہ ہوتی تو ابھی چند سیکنڈ میں ظفر کی کمین گاہ کا پتا معلوم ہو جاتا۔"

میں خاموشی سے سر ہلا کر رہ گیا۔ زرینہ کا مشاہدہ اتنا تیز تھا کہ اپنے گرد و پیش کی کوئی چھوٹی سے چھوٹی بات بھی اس کی نگاہوں سے محفوظ نہیں رہتی تھی اور اس کا ہر ٹیڑھا سوال مجھے عملاً لاجواب کر دیتا تھا۔

ہم دونوں شہباز کی کمین گاہ کے سراغ کے سلسلے میں ہونے والی حوصلہ افزا پیش رفت پر تبادلہ خیال میں مصروف تھے کہ

اچانک فون کی گھنٹی بجنے لگی۔ میں نے بے دلی کے ساتھ ریسیور اٹھا لیا۔ میرے گمان میں بھی نہیں تھا کہ وہ فون کال میرے لیے بھی ہو سکتی تھی۔ اس پر غیر متوقع طور پر غزالہ کی آواز سن کر میرا دل خوش ہو گیا۔ اس نے نہایت شائستہ اور باوقار انداز میں میرے بارے میں دریافت کیا تھا۔

"غلام تمہاری آواز سن رہا ہے 'ڈارلنگ'۔" میں نے خوش دلی کے ساتھ کہا۔

"تم جلدی جا کر مجھے بھول ہی گئے ہو۔" غزالہ میری آواز سنتے ہی بہت روٹھی۔ مجھے حیرت ہوئی کہ وفور جذبات سے اس کی آواز بھرائی ہوئی تھی۔ "میرا خیال تھا کہ اگر تم وہاں کچھ الجھنوں میں پھنس گئے ہو تو کم از کم روزانہ فون ضرور کرتے رہو گے لیکن معلوم ہوتا ہے کہ دارالحکومت میں بہت مصروف رہنے لگے ہو اور تم رفتہ رفتہ مجھے بھولنے جا رہے ہو......"

"میرے کام تو غزالہ!" میں نے بوکھلائے ہوئے انداز میں اس کی بات کاٹ دی۔ "تم نے تو ایک ہی سانس میں شکایتوں کے دفتر کھول دیے۔ میں نے تمہیں کل یا پرسوں ہی تو فون کیا تھا۔"

"تم نے مجھ سے وعدہ کیا تھا کہ کہیں قدم جماتے ہی مجھے اپنے نمبر سے آگاہ کرو گے لیکن پھر تم بھول گئے۔ میں نے کئی جگہ ناکام کوششیں کرنے کے بعد اول خان کی بیوی سے اس کا نمبر لیا ہے اور تم اس نمبر پر موجود ہونے کے بجائے میری دسترس سے باہر تھے۔"

"میں آج ہی یہاں منتقل ہوا ہوں۔" میں نے وضاحت کے لہجے میں کہا۔ "تم چاہو تو اس سے اس امر کی تصدیق کر سکتی ہو۔ وہ نئے گاؤں میں اس سے تمہاری بات کرا دوں گا۔"

"اب تم کب تک اسلام آباد میں بیٹھے رہو گے؟" آخر کار اس نے وہ سوال کر ہی ڈالا۔

جب تک میری اس سے شادی نصیب ہوئی تھی وہ بدترین حالات کا مقابلہ کر کے بھی تنہا زندگی گزار رہی تھی۔ میں محض اپنی محبت کے ہاتھوں مجبور ہو کر اس کے پیچھے لمبے لمبے سفر کرتا رہا لیکن وہ کہیں بھی میری مدد کی محتاج نہیں تھی لیکن جب سے مکار کے بدن کو ایک فوج نے اپنے نادر شاہی احکام کے ذریعے میری اور اس کی شادی کرائی تھی وہ تیزی کے ساتھ میرے سہارے کی عادی ہوتی چلی جا رہی تھی۔ سچ بات یہ ہے کہ میری طرف سے کفالت کے علاوہ تحفظ اور گہری رفاقت کی فراہمی پر اس کا پورا پورا حق بھی تھا لیکن میری ناگزیر مجبوریاں بدستور میرا تعاقب کر رہی تھیں اور میں اسے پہلے کی طرح اکیلا چھوڑنے پر مجبور ہو گیا تھا۔

"میں فارغ ہونے کے بعد ایک لمحے کے لیے بھی یہاں نہیں رکوں گا۔" میں نے بجھے ہوئے لہجے میں اسے یقین دلانے کی کوشش کی۔ "آج تو اہم پیش رفت ہوئی ہے۔ شاید میں ایک دو روز میں یہاں سے نکل سکوں۔"

ریسیور پر اس کے ایک گہرے سانس کی آواز ابھری پھر اس نے کہا۔ "میں تم کو بلاوجہ پریشان نہیں کرنا چاہتی لیکن اب مجھے اپنی تنہائی سے خوف آنے لگا ہے کیونکہ یہاں بھی کچھ نئے خطرات سر ابھارنے لگے ہیں۔"

اس کی زبان سے خوف کا لفظ سن کر میں حیران رہ گیا۔ "تم کن حالات کی بات کر رہی ہو؟ تمہاری زبان سے اقرار خوف کے الفاظ بہت نامانوس لگتے ہیں۔"

"ڈیئر! میں فولاد کی بنی ہوئی نہیں ہوں۔ گوشت پوست کا وجود رکھنے والی ایک زندہ عورت ہوں۔ میں کب تک اندھے خطرات سے کھیلتی رہوں گی؟ دو روز سے میں ہر ہلکی سی آہٹ پر بھی بری طرح چونک پڑتی ہوں۔"

"دو روز سے کیا تبدیلی رونما ہوئی ہے۔ تم مجھ سے کھل کر بات کرو۔" میں نے اس پر دباؤ ڈالا۔

"دو دن سے کچھ مشتبہ افراد میرا اور سلطان شاہ کا پیچھا کر رہے ہیں۔ وہ تعداد میں کئی ہوتے ہیں اور ہم جہاں بھی جاتے ہیں وہ سائے کی طرح اپنی گاڑیوں میں ہمارا تعاقب کرتے ہیں۔"

میں بری طرح چونک پڑا کیونکہ وہ تشویشناک خبر تھی۔ میں نے اس سے پوچھا۔ "ان کا مقصد کیا ہے؟ کیا وہ اتنے احمق ہیں کہ خود کو تمہاری نظروں سے محفوظ بھی نہیں رکھ سکتے۔"

"وہ ہم سے پوشیدہ رہنے کی کوشش ہی نہیں کرتے۔ میرا اندازہ ہے کہ انہوں نے ہمیں دیدہ دانستہ اپنی موجودگی کا احساس دلانے کی کوشش کی ہے۔ ان کا رویہ بہت وحشت انگیز اور عجیب ہے۔ وہ چھپتے ہیں اور نہ کھل کر ہمارے سامنے آتے ہیں۔ کہیں میدان صاف ہو تو وہ ہتھیار لہرا لہرا کر شاید ہمیں خوف زدہ کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ مجھے ہر لمحہ یہ خوف لاحق رہنے لگا ہے کہ کہیں وہ دروازہ توڑ کر فلیٹ میں نہ گھس آئیں۔"

"کیا فلیٹ کی بھی نگرانی کی جا رہی ہے؟" اس کی کہانی نے مجھے پریشان کر دیا تھا۔

"وہ ہر وقت ہمارے قرب و جوار میں منڈلاتے رہتے ہیں۔ آج سلطان شاہ ان کو چیک کرنے کے لیے صبح کے چار بجے گاڑی لے کر نکلا تو اس وقت بھی بڑی بڑی بے ترتیب داڑھیوں والے وہ مجسم خشم قبائلی اپنی کار میں اس کے پیچھے ہو لیے۔ صبح کا سناٹا ہونے کے باوجود انہوں نے سلطان شاہ کو گھیرنے کی کوئی کوشش نہیں کی اور واپسی میں ایک بار پھر کہیں غائب ہو گئے۔"

وہ واقعی بہت صبر آزما صورت حال تھی۔ "اندازہ نہیں کہ وہ سلطان شاہ کے خاندان کے دشمنوں میں سے ہوں۔ ان لوگوں میں خاندانی رقابتیں عجیب و غریب انداز میں پشت در پشت چلتی ہیں۔" میں نے خیال ظاہر کیا۔

"میں نے بھی یہ سوچا تھا لیکن سلطان شاہ نے میری مزید تردید کر دی۔ ان اطراف کے لوگ انتقام سے اندھے ہو کر آتے ہیں اور براہ راست مرنے مارنے پر تلے رہتے ہیں۔ اس قسم کے اعصاب شکن آنکھ مچولی کھیلنا ان کی مردانگی اور روایات کے

خلاف ہے۔"

"تم دونوں فلیٹ چھوڑ کر چند روز کے لیے جہانگیر کے گھر منتقل کیوں نہیں ہو جاتے؟ وہاں تمہیں گھر سے باہر نکلنے کی ضرورت ہی پیش نہیں آئے گی۔" میں نے چند لمحوں تک سوچنے کے بعد کہا۔

"اس کی بیوی کا رویہ توہین آمیز اور ناقابلِ برداشت ہوتا ہے۔ میں ان لوگوں سے خوفزدہ نہیں بلکہ پریشان ہوں اور تمہیں یہ بتانا چاہ رہی تھی کہ کراچی میں بھی تمہاری کچھ ذمے داریاں ہیں۔"

"مجھے اندازہ ہے کہ تم دونوں ڈرپوک نہیں ہو لیکن ان نامعلوم لوگوں کا پُراسرار رویہ تشویش کا باعث ہے۔ یہ پتا چلنا ضروری ہے کہ وہ کون ہیں اور کیا چاہتے ہیں۔ اس کے بعد ہی ان کے بارے میں کوئی قدم اٹھانے کا فیصلہ کیا جا سکتا ہے۔ ویسے میں فوری طور پر اول خان کے ذریعے ایس ٹی ایف کے محافظوں کا بندوبست کرائے دیتا ہوں تاکہ یہ معاملہ خونریز تصادم کا روپ نہ دھار سکے۔"

"مجھے کسی تصادم کی بھی فکر نہیں ہے۔ موت صرف ایک بار اور وہ بھی اپنے مقررہ وقت پر آتی ہے۔ اس سے پہلے کوئی کسی کو نہیں مار سکتا اور وقت آ جائے تو اسے کوئی ٹال نہیں سکتا۔ بات صرف اتنی سی ہے کہ اس وقت تم شہر سے باہر ہو۔ مجھے یہ کمی بری طرح کھل رہی ہے۔"

"میں اب جلد ہی یہاں سے نکلنے کی کوشش کر رہا ہوں۔" میں نے پُرتشویش لہجے میں کہا۔ "لیکن تم دونوں غیر ضروری دلیری کا مظاہرہ کرنے کی کوشش نہ کرنا۔ پتا نہیں کب ان لوگوں کے تیور بدل جائیں۔ بظاہر تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ لوگ تمہاری نگرانی کے ذریعے کسی اور تک پہنچنے کی کوششوں میں مصروف ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ انہیں میری یا ویرا کی تلاش ہو۔ وہ تم دونوں کو ہراساں کر کے ہمارا سراغ دینے پر مجبور کرنا چاہ رہے ہوں۔"

"تمہارا یہ اندازہ زیادہ قرینِ قیاس معلوم ہوتا ہے۔" وہ پُرجوش لہجے میں بولی۔ "کمال ہے کہ یہ بات میری سمجھ میں کیوں نہیں آ سکی۔"

میں نے اسے تسلی دینے کے بعد سلطان شاہ سے بات کی تو وہ بھی میری طویل غیر حاضری سے ناخوش تھا اور اس کا ذمے دار ویرا کو سمجھ رہا تھا۔ اس سے گفتگو کے دوران میں یہ پتا چلا کہ ان لوگوں کا پیچھا کرنے والوں میں سے بعض کی وضع قطع سرحدی قبائلیوں یا افغانوں سے مشابہ ہے۔ ان کی اصل قومی یا علاقائی حیثیت کا تعین ان سے بات چیت کرنے کے بعد ہی کیا جا سکتا تھا جس کی نوبت نہیں آئی تھی۔

میں نے سلطان شاہ کو ان لوگوں سے کسی دانستہ تصادم سے گریز کرنے کا مشورہ دیتے ہوئے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا اور ویرا کے پاس جا بیٹھا۔ کراچی کی اس صورتِ حال نے مجھے مضطرب کر رکھا تھا۔ ویرا بھی وہ تین کہانی سن کر فکر مند نظر آنے لگی تھی لیکن البرزو یلیسا کا معاملہ اس نہج پر پہنچ چکا تھا کہ ہم اسے ادھورا چھوڑ کر کراچی روانہ نہیں ہو سکتے تھے۔ اگر حالات ہمارا ساتھ دیتے تو وہ معاملہ اسی رات بھی نمٹ سکتا تھا۔

غزالہ لاکھ بے خوف اور دلیر سہی لیکن ایک مشرقی لڑکی تھی وہ جب تک تنہائی کا شکار رہی سب کچھ بھول بھال کر پوری قوت سے اپنے حریفوں کا مردانہ وار مقابلہ کرتی رہی لیکن ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے میری ذات کا ازدواجی سہارا میسر آتے ہی وہ تیزی کے ساتھ اپنے نسوانی خول میں سمٹ کر ایک روایتی عورت بن گئی تھی جو تحفظ اور عافیت کے لیے ہمیشہ اپنے سرتاج کی طرف دیکھتی ہے۔ میں نے ہزاروں ارمانوں اور طویل جدوجہد کے بعد اسے اپنایا تھا اس لیے میں اس کی پریشانی کو اپنے دل کی گہرائیوں میں موجزن محسوس کر رہا تھا۔ یہ میرا فرض بنتا تھا کہ میں اولین فرصت میں کراچی واپس پہنچ کر اس کے مسائل کا ازالہ کروں۔

اول خان کراچی سے عارضی طور پر اسلام آباد آیا ہوا تھا۔ اور بات تھی کہ یہاں اسے ہنگامی ضرورت کے تحت البرزو کے خلاف منظم کی جانی والی مہم کی نگرانی کا کام سونپ دیا گیا تھا۔ اس کا قیام بھی عمارت کے اسی رہائشی حصے میں تھا جس میں ہم دونوں مقیم تھے۔ اسے جلد یا بدیر واپس آنا تھا اس لیے ہم دونوں اس کے انتظار میں مسلسل جاگتے رہے۔

اس کی واپسی دیر گئے ہوئی۔ اس وقت ہمارا وال کلاک ایک بجا چکا تھا۔ اول خان روشنی دیکھ کر سیدھا ہمارے کمرے میں چلا آیا تھا۔ اس کے چہرے پر گہرا اضمحلال طاری تھا۔

"البرزو اور تلفر کے معاملے نے بہت نازک صورت اختیار کر لی ہے۔" اس نے ہماری مزاج پرسی کے بعد ہمیں آگاہ کیا۔ "اس اسکینڈل کا انکشاف ہوتے ہی اسپیشل ٹاسک فورس بدترین بلکہ بے رحمانہ تنقید کی زد میں آ گئی ہے۔ یہ سوال بڑی شدومد کے ساتھ اچھالا جا رہا ہے کہ اگر ہم اپنی ہی صفوں کو دشمن کے ایجنٹوں سے پاک نہیں رکھ سکتے تو ملکی سلامتی کے دیگر اہم معاملات میں کیا کارکردگی دکھا سکتے ہیں؟"

"یہ سوال معقول ہے۔" میں نے کہا۔ "لیکن اسے اٹھانے والے کون لوگ ہیں؟"

"ابتدا آئی بی والوں کی طرف سے ہوئی تھی۔ کوئٹہ سے پکڑے جانے والے بندوں کے معاملے کی سنگینی کو کم کرنے کے لیے انہوں نے یہ مسئلہ چھیڑا تھا۔ پھر قومی سلامتی سے تعلق رکھنے والے تمام ادارے اسی میں الجھ کر رہ گئے۔ ہم لوگوں کو اپنی صفائی پیش کرنے میں دانتوں پسینہ آ گیا۔"

"آخر ایس ٹی ایف غیر سرکاری تنظیم ہے تو سرکاری اداروں کو اس پر تنقید کا کیا حق؟ یہ کام تو سرکاری پیسے پر چلنے والے اداروں کے ہوتے ہیں؟" میں نے وہ چبھتا ہوا سوال کر ڈالا۔

"یہ سب رسمی باتیں اور قانونی موشگافیاں ہیں ورنہ سب جانتے ہیں کہ ایس ٹی ایف جیسا ادارہ سرکاری چشم پوشی، بھاری فنڈز اور مربوط وسائل کے بغیر نہیں چلایا جا سکتا۔ بعض بدنیت

افسران تو اس فورس کو سرکاری داماوی کا طعنہ بھی دیتے ہیں۔"

"میری دانست میں دھماکے سے بچنے والے دو بندروں کا معاملہ زیادہ سنگین اور فوری توجہ کا طالب تھا۔ ظفر یا البرٹو تو بہرحال میدان چھوڑ کر بھاگ ہی نکلا ہے۔"

"یہ ساری مصیبت ہمارے بڑوں نے خود مول لی ہے۔" اول خان معذرت خواہانہ لہجے میں بولا۔ "انھوں نے دوسروں کے ردعمل کا اندازہ کیے بغیر البرٹو کی پوری کہانی من وعن اجلاس میں پیش کر دی۔ جیسے ہی یہ انکشاف ہوا کہ لوٹن سے پکڑے جانے والے بندر البرٹو کے پروردہ تھے، بات ایک دم بگڑ گئی۔ خرابی یہ ہوئی ہے کہ وہ تینوں بڑا اسرار بندر پکڑے گئے ہیں جبکہ البرٹو بلیسا آزاد اور روپوش ہے۔ سارا زور اس بات پر ہے کہ اس جیسا خطرناک فوجی ایک ناکامی پر خوفزدہ ہونے کے بجائے پلٹ کر دوسرا کاری وار بھی کر سکتا ہے۔ ہمارے پاس اس بارے میں مبہم قیاس آرائیوں کے علاوہ کچھ نہیں ہے۔"

میں اپنی ریٹائرمنٹ کا ذکر کر کے اسے ہیجان میں مبتلا کرنے سے پہلے دیگر معاملات صاف کرنے چاہتا تھا، اس لیے میں نے دوبارہ تربیت یافتہ بندروں کا ذکر چھیڑ دیا۔ "تیسرے بندر کی کیا پوزیشن ہے؟ تم نے بتایا تھا کہ اس کے لیے باہر سے کوئی ماہر آنے والا تھا۔"

"آرٹش ری پبلکن آرمی کی تازہ دہشت گردیوں کی وجہ سے برطانوی ماہر فوری طور پر ملک چھوڑنے سے قاصر ہے اور ہمارے لوگ بے ہوش بندر کو لندن بھیجنے سے خوف زدہ ہیں۔ انھیں ڈر ہے کہ دوران سفر میں کسی اتفاقی حادثے کی بنا پر وہ بندر بھی دھماکے سے پھٹ گیا تو طیارہ ہی تباہ ہو جائے گا۔ لوگ اسے ہاتھ لگاتے ہوئے بھی ڈر رہے ہیں۔ اپنی حفاظت کے لیے ماہرین پر انحصار کرنے کے بجائے شہری کے چند ماہرین دن رات بندر کی نگرانی کر رہے ہیں۔ وہ بھی ایک بھیانک خواب بنا ہوا ہے۔"

"بندروں کے بارے میں فون پر مخبری کرنے والی غیر ملکی عورت کے بارے میں بھی سوچا جا رہا ہوگا؟ کیونکہ وہ بھی اپنی نوعیت کا منفرد واقعہ تھا۔"

"شاید ہماری طرف سے وہ بات بھی صاف کر دی گئی ہے۔" ویرا کا نام ظاہر کیے بغیر یہ بتا دیا گیا ہے کہ خود کو امریکی ظاہر کرنے والی وہ عورت دراصل ہماری باقاعدہ انفارمر تھی۔ ایسا نہ کیا جاتا تو شاید ٹی وی والے ساری کارروائی کا کریڈٹ خود ہی لے جانے کی کوشش کرتے اور ہماری پوزیشن مزید خراب ہو جاتی۔ اس وقت البرٹو کی زندہ یا مردہ گرفتاری ہمارے لیے عزت کا سوال بن گئی ہے۔"

"اس بارے میں ہم ابھی بات کرتے ہیں۔" ویرا نے گفتگو میں دخل دیتے ہوئے کہا۔ "میں نے اس بارے میں کچھ تم بارے شبہا لیکن اس سے پہلے وسیم کراچی کے بارے میں بات کرنی چاہتے ہیں۔"

"کراچی کے بارے میں؟" اول خان ویرا کی بات پر بری طرح چونک گیا۔

"کراچی میں غزالہ اور سلطان شاہ کو کچھ غنڈے تنگ کر رہے ہیں۔" میں نے بات سنبھالتے ہوئے کہا۔ "ان کا کچھ بندوبست کرنا ہے کہ تعاقب اور فلیٹ کی نگرانی کا سلسلہ ختم ہو سکے۔"

اول خان پہلے سے ان دونوں کو بھی عزیز رکھتا تھا اور اس معاملے سے لاتعلق نہیں رہ سکتا تھا۔ اس کے استفسار پر مجھے اختصار کے ساتھ وہ کہانی دہرانی پڑی۔ اول خان ان لوگوں کو پکڑوا کر بند کروانا چاہتا تھا لیکن میرا خیال تھا کہ وقتی طور پر انھیں مار بھگانا ہی کافی تھا۔ کراچی لوٹنے کے بعد ہم لوگ از سر نو اس معاملے کا جائزہ لے سکتے تھے۔

"انھوں نے دھنائی یا ہٹ دھرمی کا مظاہرہ کیا تو مارے جائیں گے۔" اول خان نے فون سنبھالتے ہوئے غصیلے لہجے میں کہا۔ "بھرے پرے شہر میں ایسی بدمعاشی کو نظرانداز نہیں کیا جا سکتا۔"

"ان میں سے ایک آدھ کو پکڑ کر بازپرس بھی کر لی جائے تو کوئی حرج نہیں ہے۔ اس طرح ان کے نامعلوم عزائم سامنے آ سکیں گے۔ ان کا اب تک کا رویہ ناقابل فہم اور الجھن آمیز ہے۔" میں نے کہا۔

اول خان نے شاید کراچی میں اپنے اسٹیشن کا نمبر ملایا تھا۔ فون پر شاہد نامی کسی شخص کو طلب کرنے کے بعد وہ کافی دیر تک اسے واضح اور سخت ہدایات دیتا رہا۔ اس کے احکام کا نچوڑ یہ تھا کہ اس معاملے میں ضرورت سے زیادہ ملوث ہوئے بغیر غزالہ اور سلطان شاہ کو نامعلوم معاشوں کے خوف سے نجات دلا کر ان کی مستقل حفاظت کا معقول بندوبست کیا جائے۔ ان ہدایات سے فارغ ہو کر اس نے اپنی غیر حاضری کی غیر متوقع طوالت کے بارے میں کچھ مبہم سی وضاحت دی اور پھر فون بند کر کے ویرا کی طرف متوجہ ہو گیا۔

"کراچی کا معاملہ تو یوں سمجھو کہ نمٹ ہی گیا۔ شاہد بہت فرض شناس فورس ہے۔ وہ اسی وقت کارروائی شروع کر دے گا۔ اب تم بتاؤ کہ ٹوپی نے کیا تیر مارا ہے اور ہم البرٹو کے خلاف کیا کر سکتے ہیں؟"

"احتیاط سے کام لیں تو ہم اسے پکڑ بھی سکتے ہیں۔" میں نے کسی قدر سنجیدگی کے ساتھ کاغذ کا رقعہ اس کی طرف بڑھا دیا۔ اس کاغذ پر شہباز خان کا دیا ہوا نمبر درج تھا۔

میری بات پر اول خان کی آنکھیں حیرت اور بے اعتباری سے پھیل گئیں۔ اس نے کاغذ کے پرزے کا جائزہ لیتے ہوئے پوچھا۔ "یہ کیا ہے؟ یہ تو کسی کا فون نمبر معلوم ہوتا ہے۔"

"کسی کا نہیں بلکہ البرٹو بلیسا کی سہولت کار کا فون نمبر ہے۔ وہ مینلاٹ ٹاؤن کے کسی مکان میں روپوش ہے۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے اسے آگاہ کیا۔

خوشی سے اول خان کا چہرہ کھل اٹھا اور اس نے حیرت سے

پوچھا۔ "سچ کہہ رہے ہو نا؟"

"میں سنجیدہ معاملات میں مذاق کا قائل نہیں ہوں۔" میں نے پوری متانت کے ساتھ جواب دیا۔ "اس فون نمبر کی مدد سے عمارت کا سراغ لگا کر وہاں چھاپا مارنا تمہاری ذمے داری ہے۔"

"لیکن تمہیں یہ نمبر کہاں سے مل گیا؟" اول خان کے لیے میری بات پر یقین کرنا دشوار ہو رہا تھا۔

"اسے کھل جا سم سم کی کرامات یا اپنے ستاروں کی یاوری سمجھ لو۔" میں مسکرا کر رہ گیا۔ "مجھے ایک راہ سوجھی تھی اس پر عمل کیا تو نتیجے میں یہ نمبر ہاتھ لگ گیا۔"

"یہ نمبر حاصل کرنے کے لیے زیبی بے چارے کو اپنی عزت نفس کی قربانی دینی پڑی ہے۔" دیبا نے میری بات میں ٹکڑا لگاتے ہوئے کہا۔ "ورنہ شہباز خان تو اس سے سیدھے منہ بات کرنے کا بھی روادار نہیں تھا۔"

"یہ شہباز خان کون ہے؟" اول خان کی حیرت میں مسلسل اضافہ ہوتا جا رہا تھا۔

"اسلام آباد میں قبضہ گری کے ایک بڑے اڈے کا مالک اور البرٹو کا دوست ہے مگر اسے ظفر ہی کے روپ میں جانتا ہے۔" اس کا تجسس دور کرنے کے لیے میں نے ابتدا سے ہی کہانی چھیڑ دی۔

"حیرت ناک کامیابی ہے۔" اول خان جو حیرت سے منہ پھاڑے میری کہانی سن رہا تھا میرے خاموش ہونے پر بولا تھا۔ "تم ہر وقت بیدار مغز رہتے ہو اور پوری صورت حال پر تمہاری گہری نظر رہتی ہے۔ سچ پوچھو تو میرے نزدیک عبدل بابا اس بدمعاش کی کوئی اہمیت نہیں تھی۔ میرا خیال تھا کہ وہ ایک غیر متعلقہ آدمی تھا جو تمہاری راہ میں آکر مارا گیا لیکن تم نے اس کے ساتھ گزارے ہوئے وقت کی پوری قیمت وصول کر لی ہے۔"

"مجبوری ایسے تمام امکانات پر دماغ سوزی کرنے پر مجبور کر دیتی ہے ورنہ یہ کوئی کمال نہیں ہے۔ مجھے بھی اچانک ہی عبدل کا خیال آیا تھا۔ اسے مارتے ہوئے میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ میں اس کا نام استعمال کر کے کوئی بڑا فائدہ اٹھا سکوں گا۔ بس شہباز خان کے لیے میری کہانی زوردار ثابت ہوئی تھی۔"

میرا خیال تھا کہ اول خان وہ نمبر ملتے ہی البرٹو کی طرف کوچ کرنے کی تیاریاں شروع کر دے گا لیکن وہ فون پر کسی کو اس نمبر پر کام کرنے کی ہدایت دینے کے بعد گہری سوچ میں پڑ گیا۔

"اب تم کس سوچ میں پڑ گئے ہو؟" میں نے اسے چھیڑنے کی کوشش کی۔

"اس بار میں کوئی رسک نہیں لینا چاہتا۔ اس علاقے کے تفصیلی سروے کے بعد ہی البرٹو کے فرار کی راہیں مسدود کی جا سکیں گی اور اس کے لیے وقت درکار ہوگا۔ میرا خیال ہے کہ اس دوران میں خاموشی کے ساتھ شہباز خان کو اٹھا لیا جائے۔"

"ایسی غلطی بھی نہ کرنا۔" میں نے بوکھلا کر کہا۔ "تمہیں اس پر ہاتھ ڈالنے کی کیا ضرورت ہے؟"

"اگر اس نے البرٹو جیسا کو بتا دیا کہ وہ اس کا فون نمبر کسی عبدل کو دے بیٹھا ہے تو وہ فوراً ہی اپنا ٹھکانا بدل دے گا کیونکہ ظفر ہی عبدل نے اس سے رابطہ نہیں کیا ہے۔" اول خان نے کہا۔ "اسے شبہ ہو جائے گا کہ اس کا فون نمبر کسی غلط آدمی کو دے دیا گیا ہے۔"

"اس کا دور دور تک کوئی امکان نہیں ہے۔" میں نے اس کی پوری بات سننے کے بعد کہا۔ "شہباز خان اسے آگاہ کرنے کا خطرہ مول نہیں لے گا۔ وہ دونوں بہت گہرے دوست ہیں۔ اگر شہباز خان خود عبدل سے ملا ہوتا تو شاید میرے ساتھ کسی بھی ہمدردی کا مظاہرہ نہ کرتا۔ اس نے اپنی دانست میں ظفر کے ایک جاں نثار کی مدد کی ہے لیکن وہ ظفر سے اس بات کا ذکر نہیں کرے گا۔ میں اس کی حلف والی شرط کے بارے میں تمہیں بتا ہی چکا ہوں۔"

"تم اتنے پر یقین ہو تو بھی اسے احتیاطاً اٹھا لینے میں کیا حرج ہے۔" اول خان اس بارے میں بدستور فکرمند تھا۔

"ہو سکتا ہے کہ وہ دونوں فون پر ایک دوسرے سے بات کرتے رہتے ہوں۔ اگر شہباز خان اچانک غائب ہو گیا تو اس کی عدم موجودگی کو البرٹو اپنے لیے خطرے کی گھنٹی سمجھ سکتا ہے۔ ہماری ایسی کسی کوشش کا کوئی امید افزا نتیجہ برآمد نہیں ہو سکے گا۔ زیادہ سے زیادہ اس کی نگرانی کرائی جا سکتی ہے۔"

"میں تو اس بار البرٹو جیسا کی کمین گاہ کے قرب و جوار سے گزرنے والی زیر زمین سیوریج لائن کو بھی اپنے ذہن میں رکھوں گا۔ ہر طرف سے راہیں مسدود کر دو کسی گٹر لائن میں بھی اتر سکتا ہے۔" وہ شہباز خان کے بارے میں میرے استدلال کا قائل ہو گیا تھا اس لیے دوسرے موضوع پر آگیا۔

دیبا بے اختیار مسکراہٹ کے ساتھ بولی۔ "گٹر کی زیر استعمال نالیوں میں فاسد مادوں کے علاوہ اس قدر زہریلی گیسیں ہوتی ہیں کہ ان میں اترنے والا زندہ بچ ہی نہیں سکتا۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ تم آج رات کارروائی کرنے کے موڈ میں نہیں ہو؟" میں نے پوچھا۔

"مجھے تفصیلی معلومات صبح ہی مل سکیں گی۔ اس وقت دفاتر بند ہونے کی وجہ سے کہیں سے کوئی بات معلوم نہیں ہو سکے گی۔ نقشوں وغیرہ کی مکمل اسٹڈی کرنے کے بعد کل رات کے اندھیرے میں وہاں آپریشن کیا جائے تو زیادہ بہتر رہے گا۔"

"یعنی کل دن بھر اندھیرا پھیلنے کا انتظار کیا جائے گا؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"دن میں دوسری تیاریاں کی جائیں گی۔ ہو سکتا ہے کہ میں اپنی تفریح کو کہیں چھوٹی سی مشق بھی کرا ڈالوں۔ دن کے اجالے میں ہماری نقل و حرکت کو پوشیدہ رکھنا ناممکن ہوتا ہے۔ کسی بھی خفیہ کارروائی کے لیے رات کا اندھیرا بہت معاون اور مددگار ثابت ہوتا ہے۔" اس نے کہا۔

"گرگٹ اور بلیک آؤٹ کی فوجی اصطلاحات نے شاید اسی ی

ضرور بات کی بنا پر ختم کیا ہے۔" ویرا اول خان کی خاطر مدارت سے پوری طرح لطف اندوز ہونے کے موڈ میں تھی۔

"تم ٹھیک کہتی ہو۔" اول خان نے اعتراف کیا۔ "حفاظتی حملوں سے بچاؤ کے علاوہ، دونوں طرف کے دشمنوں کے مفتوحہ علاقوں میں اپنا موثر کنٹرول قائم کرنے میں آسیب ثابت ہوتے ہیں۔"

ویرا نے اپنے ہی شہری علاقوں میں کرفیو کے فراخ ولانہ استعمال کا نازک موضوع چھیڑنے کی کوشش کی لیکن میں نے فوراً ہی دوسری بات چھیڑ دی۔ "تمہیں آپریشن کا چارج تو دے دیا گیا ہے لیکن فوجی ہیڈکوارٹر ہونے کی وجہ سے تمہارا یونٹ منتقل نہیں کیا جاسکا ہے۔ تم نفری کہاں سے لاؤ گے؟"

"مختصر سے نوٹس پر کوئی بھی یونٹ میری کمان میں آسکتا ہے۔" وہ مسکراتے ہوئے بولا۔ "لیکن احکام جاری ہو چکے ہیں۔ صبح میرے یونٹ کے چالیس توی جوان موجود ہوں گے۔ وہ سب وارشن فورس کے تجربہ کار اور ذہین آدمی ہیں جو بہادری کے محیر العقول کارنامے انجام دینے کی شہرت رکھتے ہیں۔"

"اب گیند تمہارے کورٹ میں ہے۔ ہم تو صرف کامیابی کی دعا ہی کر سکتے ہیں۔" میں نے کہا۔ "البرٹو زندہ پکڑا جانے تو اسپیشل ٹاسک فورس کو سرخروئی حاصل ہو سکتی ہے۔"

اول خان میری بات کا جواب نہیں دے سکا کیونکہ فون کی گھنٹی نے اسے اپنی طرف متوجہ کر لیا تھا۔ اس نے دوسری طرف کی بات سننے کے بعد جوں ہی قلم اور پیڈ سنبھالا تو میں اس کے سر پر جا کھڑا ہوا۔ مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ وہ کاغذ پر سیٹلائٹ ٹاؤن کا ایک پتا نوٹ کر رہا تھا جو البرٹو کے علاوہ اور کسی کا نہیں ہو سکتا تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ پنڈی یا اسلام آباد میں بھی ایسے لوگ موجود تھے جو اول خان کے ایک اشارے پر پوری تن دہی سے کوئی بھی کارنامہ سرانجام دے سکتے تھے۔

فون سے فارغ ہوتے ہی اول خان اٹھ کھڑا ہوا۔ "اب تم دونوں آرام کرو۔ میں اپنا ہیڈکوارٹر زیڈ کرتا ہوں تاکہ صبح کے لیے فون پر کچھ ہدایات جاری کر سکوں۔ لیکن تم اس خیال میں نہ رہنا کہ اس بار مجھے صرف تمہاری دعاؤں کی ضرورت ہے۔ آنے والی مہم میں تم کو پوری سرگرمی سے حصہ لینا ہے۔"

"ہماری وجہ سے تمہارے ٹیم ورک میں خلل پڑ سکتا ہے۔" میں نے سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "ہمیں اس مہم میں شامل ہو کر دلی مسرت ہوگی لیکن ہمیں زبردستی گھسانے کی کوشش نہ کرنا۔"

"یہ حقیقت ہے کہ میں نے اپنے کیریئر کی نمایاں ترین کامیابیاں تم لوگوں کے تعاون سے حاصل کی ہیں۔" اس نے دروازے پر رک کر ممنونیت سے لبریز لہجے میں کہا۔ "البرٹو کی گرفتاری کی صورت میں مجھے ایک اور بڑی کامیابی اپنی منتظر نظر آرہی ہے۔ تمہاری اب تک کی محنت کے نتیجے میں سامنے آنے والے حقائق نے اسپیشل ٹاسک فورس کی بنیادوں کو ہلا کر رکھ دیا ہے۔ ہمارے بڑوں کو پہلی بار یہ اندازہ ہوا ہے کہ وہ اب جس

احاطے کو ناقابلِ تسخیر اور سازشوں سے محفوظ تصور کرتے رہے ہیں وہ کتنا غیر محفوظ ہے۔ البرٹو و شیبا کی کمین گاہ کا فون نمبر حاصل کر کے تم نے ایک بار پھر میرا سر بلند کر دیا ہے۔"

"یہ بڑی باتیں تمہیں زیب نہیں دیتیں۔" میں نے خفت آمیز مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "یہ محض اتفاقات ہی تھے کہ ڈائری ایک ٹیم بن گئی ورنہ ہمارے راستے بالکل مختلف میں الگ الگ نظر آتے تھے۔"

وہ اپنا سر جھٹکتا ہوا ہمارے کمرے سے چلا گیا اور وہ پرا ایک طویل انگڑائی لے کر بستر پر دراز ہو گئی۔ "یہ اچھا ہی ہوا کہ اس نے معاملہ کل پر ٹال دیا ورنہ آج کی رات بھی برباد ہو جاتی۔ تھکن سے میرا دماغ بری طرح بوجھل ہو رہا ہے۔" اس نے کسلمندانہ انداز میں کہا۔

"اور مجھے یہ تاخیر گراں گزر رہی ہے۔ اس کا مطلب ہے کہ ہماری کراچی واپسی میں مزید ایک دن کی دیر ہوگی۔" میں نے کہا۔ "اول خان کے انتظامات کے باوجود میں ان دونوں کی طرف سے فکرمند ہوں۔"

"دونوں کا نام بدنام نہ کرو۔ فرزانہ کا نام لیتے ہوئے کیوں شرما رہے ہو؟"

"تمہیں معلوم ہے کہ میں سلطان شاہ کو اپنے بھائی کی طرح سمجھتا ہوں۔"

"سمجھنے اور ہونے میں بڑا فرق ہے۔" وہ شرارت آمیز مسکراہٹ کے ساتھ بولی۔ "فرزانہ ایک طویل عرصے تک تمہاری محبوبہ رہنے کے بعد اب تمہاری حقیقی بہن بنی ہے۔"

میں اس سے الجھنے کے موڈ میں نہیں تھا۔ اس لیے اس کی بات کا کوئی جواب دیئے بغیر دوسری مسہری کی طرف بڑھ گیا جو میرے لیے اس کمرے میں ڈالی دی گئی تھی۔

بستر پر دراز ہوتے ہوئے مجھے خیال تھا کہ اول خان فون پر مصروف رہے گا تو ہمارے انسٹرومنٹ کی گھنٹیاں ہمارے سکون میں مخل ہوتی رہیں گی لیکن کافی دیر تک وہاں تک کے ساتھ کوئی آواز نہیں سنائی دی تو میں نے مطمئن ہو کر اپنی آنکھیں موند لیں۔ غالباً ہمارے کمرے میں رکھے ہوئے انسٹرومنٹ کا دفتری نمبروں سے کوئی تعلق نہیں تھا۔

بستر کی نرمی اور حرارت آگیں آغوش میسر آتے ہی مجھے احساس ہوا کہ میرا بدن بھی آرام کا طلب گار تھا۔ میں نے کمرے کی روشنیاں گل کر کے مدھم روشنی والا بلب آن کیا اور تھوڑی ہی دیر میں نیند کی ملائم اور دلکش وادیوں میں اترتا چلا گیا۔

سائرن کی تیز چیخ کی وجہ سے میری نیند اچاٹ ہو گئی۔ کئی بار سر جھٹکنے کے بعد مجھے اندازہ ہوا کہ میرے سرہانے کی جانب پر رکھے ہوئے فون کی گھنٹی بول رہی تھی۔ میں نے ناگواری کے ساتھ وال کلاک کے روشن ڈائل پر نگاہ ڈالی تو وہاں سوئیاں صبح کے سوا چار بجنے کا اعلان کر رہی تھیں۔ گھنٹی مسلسل بجے جا رہی تھی۔ میں نے

ہی وصول کی تھیں۔" وہ مجھے تفصیلات بتاتے ہوئے بولا۔ "پہلی بار اس کے رانگ نمبر کہنے پر فون بند کردیا گیا۔ دوسری بار یہ جواب سن کر نمبر دہرایا گیا تو غزالہ نے کہہ دیا کہ اس نے حال ہی میں یہ خالی مکان کرائے پر لیا ہے۔ اگر ذکی اور وردہ نامی کوئی جوڑا اس مکان میں رہتا تھا تو اس کے آنے سے پہلے ہی مکان خالی کرکے کہیں اور منتقل ہوچکا تھا۔ اس پر مزید بحث کے بغیر فون بند کردیا گیا۔"

"فون کرنے والے سے اس کے بارے میں کچھ نہیں پوچھا گیا؟" میں نے سوال کیا۔

"نہیں' غزالہ کا خیال تھا کہ اس کی ذات میں دلچسپی لے کر وہ اس کے ذہن میں شبہات پیدا کرسکتی تھی۔ اسے خدشہ ہے کہ کہیں اب فون کرنے والے تمہاری تلاش شروع نہ کرا دیں۔"

"اب میری دی ہوئی ہدایات گرہ میں باندھ لینا۔ غزالہ سے رابطہ بھی بری بات ہوگی۔"

فون بند کرنے کے بعد میری نیند کافور ہوچکی تھی۔ کمرے میں وردہ سو رہی تھی اور میں روشنی کرکے اس کی نیند میں خلل ڈالنا نہیں چاہتا تھا۔ اس لیے شب خوابی کے لیے پہنی ہوئی شلوار قمیص پہن کر اس خواب ناک کمرے سے باہر نکل آیا۔ وقت گزاری کے لیے میں اس عمارت کے اگلے حصے میں گیا۔ وہاں ایک کمرا روشن اور کھلا ہوا تھا۔ میں اول خان کی مزاج پرسی کے لیے بے دھڑک اسی طرف بڑھ گیا لیکن دروازے پر پہنچتے ہی مجھے ٹھٹک کے اپنی جگہ رک جانا پڑا کیونکہ اس کمرے میں اول خان کے ساتھ مزید چار افراد موجود تھے۔ میرے لیے وہ چاروں ہی چہرے اجنبی تھے۔ وہ اول خان کے ساتھ متعدد نقشوں اور فائلوں کے مطالعے میں غرق تھے۔

اول خان نے شاید اپنی چھٹی حس کے زیر اثر سر اوپر اٹھایا تو خلاف توقع مجھے دروازے پر موجود پاکر اس کے چہرے پر خوشگوار حیرت پھیل گئی۔ "تم ابھی تک جاگ رہے ہو؟" اس نے اپنی کرسی سے اٹھتے ہوئے تحیرزدہ لہجے میں کہا۔ "آؤ' اندر آجاؤ۔ اتفاق سے کچھ مطلوبہ ریکارڈ ہاتھ آگیا تھا۔ ہم لوگ اسی میں الجھے ہوئے تھے۔"

اول خان کی تقلید میں بقیہ چاروں افراد نے بھی مؤدب انداز میں اپنی کرسیاں چھوڑ دی تھیں۔

ان میں سے دو اول خان کے ماتحت تھے۔ تیسرا بلڈنگ کے انتظامی ادارے کا ریکارڈ آفیسر تھا۔ چوتھا اس کا پی اے تھا۔ اول خان کی خواہش پر ان دونوں کو نیند سے اٹھا کر متعلقہ ریکارڈ سمیت وہاں لایا گیا تھا لیکن وہ دونوں ہی اہمیت ملنے پر بہت خوش نظر آرہے تھے۔ مجھے ان سے متعارف کرانے کے بعد اول خان ایک الگ کمرے میں لے گیا اور بیٹھتے ہوئے بولا۔ "شاید حبیب جبرانی کے دفتر سے نکلنے والا زیر زمین راستہ ابھی تک میرے دماغ پر چھایا ہوا تھا۔ تب ہی میں جیلانی ٹاؤن میں بھی ایسے امکان پر غور کر رہا تھا۔ وہاں کی سب سے بڑی کمزوری ان کا نظر صرف رو فت ہے اور اس میں سے کسی آدمی کے زندہ گزرنے کا کوئی امکان نہیں ہے۔"

"لیکن تمہاری میز پر تو بہت سے کاغذات اور نقشے بکھرے ہوئے نظر آرہے ہیں۔"

"یہ اس علاقے میں قطعات اراضی کی تقسیم اور سڑکوں' گلیوں وغیرہ کے محل وقوع سے متعلق ہیں۔ اب تک جو صورت حال سامنے آئی ہے' اس کے مطابق ہم تیس مکانوں کے ایک بلاک کو چاروں طرف سے گھیر کر البرٹو کی تمام راہیں مسدود کرسکتے ہیں۔ کل اس کی کمین گاہ کی اندرونی ساخت کے نقشے بھی آجائیں گے۔ عمارت کے مکینوں اور قرب و جوار کے بارے میں بھی اطلاع موجود ہوں گی۔ میرا خیال ہے کہ دوپہر تک ہماری تیاریاں مکمل ہوچکی ہوں گی۔"

"ایک شخص کو پکڑنے کے لیے یہ تیاریاں ضرورت سے کچھ زیادہ ہی محسوس ہو رہی ہیں۔" میں نے دبے لفظوں میں کہا۔

"یہ دیکھو کہ وہ کون ہے۔" اول خان نے کہا۔ "وہ ہماری صفوں میں شامل نہ رہا ہوتا تو شاید میں بھی اسے اتنی اہمیت نہیں دیتا۔ وہ سازشوں کی جس بین الاقوامی کڑی سے منسلک ہے' اس کی اہمیت کی وجہ سے میں اسے زندہ پکڑنا چاہ رہا ہوں۔ پھر تم یہ بھی سوچو کہ اس ایک فرد کو قابو میں لانے کے لیے ہمیں تیس مکانوں کی مکمل ناکا بندی کرنے کے ساتھ قرب و جوار کی آبادی کو بھی ذہن میں رکھنا ہے۔ کسی بھی وجہ سے وہاں بھگدڑ مچ گئی تو البرٹو کو نکل بھاگنے کا موقع مل جائے گا۔ وہ لاکھ خطرناک اور وطن دشمن ہو مگر ہم اس کی گرفتاری کے لیے بے گناہ شہریوں کے خون سے اندھا دھند ہولی نہیں کھیل سکتے۔ تیاریاں کرتے ہوئے ہمیں ان امکانات کو سامنے رکھنا پڑتا ہے۔"

وہ خالص طور پر اول خان کا جی دارانہ معاملہ تھا اس لیے میں نے اس پر بحث کرنے سے گریز کیا اور اسے کراچی کی تازہ ترین صورت حال بتانے لگا۔ اس کے لیے یہ بات اطمینان بخش تھی کہ اس کے آدمی مستعدی کے ساتھ حرکت میں آئے تھے اور ان کے اقدام کے تسلی بخش نتائج سامنے آگئے تھے۔ اسے فون پر دی جانے والی اغوا کی دھمکی کی ذرا بھی فکر نہیں تھی۔ کیونکہ جرائم پیشہ افراد کی ٹولی کے مقابلے میں' اسے اپنے آدمیوں کی صلاحیتوں پر پورا اعتماد تھا۔

"البرٹو کے ملک سے فرار کے سلسلے میں کوئی روک تھام کی گئی ہے؟" مجھے اپنے ذہن میں کھٹکتا ہوا وہ سوال اچانک ہی یاد آگیا اور میں نے اول خان کے سامنے رکھ دیا۔

اس نے ہنستے ہوئے میرے شانے پر ہاتھ رکھ کر کہا۔ "تم نے اس کا سراغ لگانے کے لیے جو کچھ کیا' اس کا ہماری منصوبہ بندی سے کوئی تعلق نہیں تھا۔ میرے کمانڈر نے صورت حال کا ادراک ہوتے ہی ملک سے روانگی کے ہر امیگریشن کنٹرول پوائنٹ پر آدمی مامور کردیے تھے۔ ہم لوگوں کو توقع تھی کہ وہ یہاں رکنے کے بجائے فوری طور پر بھاگنے کی کوشش کرے گا۔ اس نے تمہاری

صلاحیتوں کا شاید صحیح اندازہ نہیں لگایا تھا۔"

وہ لوگ اپنے کام میں مصروف تھے اور میری موجودگی میں اول خان اس پر پوری توجہ دینے سے اغلاً گریز کر رہا تھا اس لیے میں اس سے آرام کرنے کا بہانہ کر کے واپس لوٹ آیا۔

اسپیشل ٹاسک فورس کے اس مہمان خانے میں قیام کرنے والوں کی جملہ ضروریات پوری کرنے کا معقول بندوبست تھا۔ میں نے اپنی سحر خیزی کی بنا پر صبح سات بجے ہی ناشتا کر لیا اور پھر اخبار لے بیٹھا۔ پورا اخبار تشدد اور جرائم کی خبروں سے بھرا ہوا تھا۔ یوں معلوم ہوتا تھا جیسے ذرائع ابلاغ کی برق رفتار ترقی کے نتیجے میں جرائم کی لہریں حیرت ناک سرعت کے ساتھ کرۂ ارض کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک پھیل رہی تھیں۔

میں نو بجے کے قریب کمرے میں واپس گیا تو ورا بدستور گہری نیند میں سو رہی تھی۔

میرے پاس کوئی کام باقی نہیں رہا تھا جس کی وجہ سے میں کوفت میں مبتلا ہو چلا تھا۔ اول خان سے ذرا سی دیر کے لیے ملاقات ہوئی۔ بقیہ وقت میں نے بیزاری کے عالم میں گزارا۔

ورا کے ساتھ دوپہر کا کھانا کھانے کے بعد میں نے کارڈز نکال لیے۔ ابتدا میں میں نے بے پروائی کے ساتھ کھیلنا شروع کیا تو ورا نے اپنے ہاتھ دکھانے شروع کر دیے۔ اس کے ساتھ طویل رفاقت میں ایسے لمحات کبھی بھی میسر نہیں آسکے تھے جب اس کے ساتھ تاشوں پر ہارنے اور جیتنے کی نوبت آئی۔ اس نے مہارت کے ساتھ بے ایمانی شروع کی تو میں حیران رہ گیا اور کھیل میں دلچسپی پیدا ہو گئی۔

چار بجے کے قریب اول خان اپنے کمانڈر کے ساتھ ہمارے دروازے پر پہنچا تو ہم دونوں گہرے انہماک کے ساتھ کھیل میں ڈوبے ہوئے تھے۔ دروازے پر ہونے والی بھاری دستک کے جواب میں میں نے بے پروائی سے "کم ان" کی ہانک لگائی تھی لیکن آنے والوں کو دیکھ کر ہم دونوں ہی بوکھلا گئے۔

اس وقت ہم دونوں میز کرسی کے بجائے دوہرے بستر کی صاف ستھری چادر پر ایک دوسرے کے سامنے آلتی پالتی مارے بیٹھے ہوئے تھے۔ درمیان میں پتے بکھرے ہوئے تھے۔ ایک طرف سگریٹ کے مسلے ہوئے ٹکڑوں سے بھری ایش ٹرے موجود تھی جس کے اردگرد چادر پر سگریٹوں کی راکھ پھیلی ہوئی تھی۔ اول خان کی بات اور تھی لیکن ایسی گندی حالت میں اس کے کمانڈر کا سامنا کرنا ہم دونوں کے لیے شرمندگی کا باعث تھا۔

میں کمانڈر کے استقبال کے لیے مسہری سے اتر کر اس کی طرف لپکا۔ لیکن اس نے بے تکلفانہ انداز میں مجھے اپنے سینے سے لگا لیا۔ "شاباش! پوری فورس کو دھندے سے لگا کر خود کارڈز کھیل رہے ہو۔"

"ہم وقت گزارنے کی کوشش کر رہے تھے۔" میں نے خفت آمیز لہجے میں کہا۔

"اور تم بھی شاندار عورت ہو۔" مجھ سے معانقہ کرنے کے بعد اس نے جارحانہ انداز میں ورا کی طرف ہاتھ بڑھایا تھا تو مجھے ڈر ہوا کہ وہ ایک ہی جھٹکے میں اس کے سینے سے جا لگے گی لیکن کمانڈر کا مصافحہ کرنے کا طریقہ بہت نرم تھا۔ وہ کہہ رہا تھا۔ "مجھے مردوں جیسی عادات رکھنے والی عورتیں اچھی لگتی ہیں اور تم دونوں کی جوڑی کا تو جواب ہی نہیں ہے۔"

ورا شائستگی کے ساتھ مسکرا دی۔ "غنیمت ہے کہ زینی کی بیوی یہاں نہیں ہے ورنہ وہ اس خراج پر برا مان جاتی۔ وہ مصر کی الگ عورت ہے۔"

"اچھا! تو تم شادی شدہ ہو؟" کمانڈر نے حیرت کے ساتھ مجھ سے پوچھا اور میرے خفیف سے اقرار پر اپنی بات جاری رکھتے ہوئے بولا۔ "میرا تو خیال تھا کہ کنوارے مرد ہی بے خوف و خطر ہو کر خطرات کے منہ میں چھلانگ لگانے کے عادی ہوتے ہیں لیکن تم نے میرا خیال غلط ثابت کر دیا ہے۔"

"دراصل زینی کی شادی ابھی نئی نئی ہے۔" ورا کو ایک بار پھر چوٹ کرنے کا موقع مل گیا۔ "پرانی عادتیں رفتہ رفتہ ہی پیچھا چھوڑتی ہیں۔"

کمانڈر نے زوردار قہقہہ لگایا۔ اول خان بھی ہنس پڑا اور ورا تو پہلے ہی مجھے ستانے والے انداز میں مسلسل مسکرائے جا رہی تھی۔

"تم دونوں کی نوک جھونک بھی دلچسپ ہے۔" کمانڈر مجھ سے مخاطب ہو کر بولا۔ "میں تمہیں البرٹو بلیسا کی کامیاب تلاش کی مبارک باد دینے آیا تھا۔ اس معاملے میں تمہاری مسلسل کامیابیوں نے مجھے حیرت زدہ کر دیا ہے۔" وہ سنجیدہ ہو چکا تھا لہٰذا ماحول پل بھر میں بدل کر رہ گیا تھا۔

"وہ ہاتھ آجائے تو کامیابی مکمل ہو گی۔ ابھی تو وہ آزاد ہی ہے۔" میں نے دھیمے سے کہا۔

"میرے جوان پوری طرح تیار ہیں۔" وہ کسی فوجی کمانڈر کی طرح اول خان کی پشت پر زور سے ہاتھ مار کر بولا۔ "رات کو تمہارا حریف تمہارے قدموں میں ہو گا۔ ان لوگوں کا آپریشن پلان بہت زبردست ہے۔"

"انشاءاللہ!" میں نے سر ہلا کر کہا۔ "اول خان کی محنت اور فرض شناسی نے مجھے بہت متاثر کیا ہے۔"

"اس جھگڑے سے نمٹ لو تو کبھی مل کر بیٹھیں گے۔ شاپنگ وغیرہ کی جائے تو میں بھی بہت شوق سے کارڈز کھیلتا ہوں۔ چاہو گے تو ہلکے پھلکے ڈرنک کا بندوبست بھی ہو جائے گا۔"

وہ اول خان کو ہمارے پاس چھوڑ کر واپس لوٹنے کے ارادے سے پلٹا تو میں نے اسی وقت اپنی معذرت پیش کر دی۔ "اس بار معافی چاہتا ہوں۔ کراچی میں میری فوری موجودگی ضروری ہے۔ البرٹو کا قصہ نمٹنے کے بعد میں صبح کی پرواز سے لوٹ جاؤں گا۔ دوبارہ آنا ہوا تو ضرور حاضر ہو کر یہ اعزاز حاصل کروں گا۔"

"تم و ماننڈ!" وہ بہت کھلے دل کا آدمی تھا۔ "مگر پہلی بار بھول رہے ہو۔ اوہ ہاں — کوئی اعزاز نہیں ہوگا کیونکہ میرے ساتھ کھیلنے والے عموماً ہار کر اٹھتے ہیں۔ زور آزمائی کے ساتھ آنا۔"

وہ چلا گیا اور اول خان نے اطمینان کا ایک گہرا سانس لیا۔ خدا کا شکر ہے کہ تم نے ہمت کر کے اس سے معذرت کر لی۔ اگر تم اپنا وعدہ ہوا کیے بغیر واپس لوٹ جاتے تو وہ کچھ کئے دے کر میری زندگی اجیرن کر دیتا۔ اب اس نے شہزادی معذرت کا قطعاً بھی برا نہیں مانا۔"

"ایسے لوگوں سے صاف اور سیدھی بات کرنے میں عافیت رہتی ہے لیکن یہ تو بتاؤ کہ تم کسی پیشگی اطلاع کے بغیر اسے یہاں کیوں لے آئے؟"

"وہ خود ہی ادھر آیا تھا۔ مجھے تم لوگوں کو باخبر کرنے کا موقع ہی نہیں مل سکا۔" وہ ایک کرسی پر بیٹھ گیا۔ رات بھر جاگ کر کام کرنے کی وجہ سے اس کے چہرے سے تکان صریح ہو رہی تھی۔

"معلوم ہوتا ہے کہ تم اپنے کام سے فارغ ہو کر ادھر آئے ہو۔" میں نے دوسری کرسی سنبھالتے ہوئے کہا۔

"فارغ ہی سمجھو۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا۔ "اصل فراغت تو اس وقت حاصل ہوگی جب امبرتو کو لاک اپ میں ڈال دیا جائے گا۔"

"روانگی سے پہلے نہا دھو کر کچھ آرام کر لو تو تازہ دم ہو جاؤ گے۔" میں نے مشورہ دیا۔

"اب یہی ارادہ ہے۔ تمہیں بریف کرنے کے لیے یہاں رک گیا ہوں۔ وہ عمارت چوہدری سرور دین نامی کسی شخص نے پچھلے ایک سال سے کرائے پر لی ہوئی ہے۔ عمارت میں ہر وقت چار و چھ سو موجود رہتے ہیں لیکن ان کا کسی سے میل جول نہیں ہے۔ محلے والوں کو بھی ان سے کوئی شکایت نہیں ہے کیونکہ وہاں رہنے والوں کے علاوہ بہت زیادہ بھانت بھانت کے لوگوں کی آمد و رفت نہیں ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ آج رات بھی وہ اکیلا نہیں ہوگا۔" روا آہستہ سے بولی۔ "اس کے آدمی مقابلہ کیے بغیر ہار ماننے پر آمادہ نہیں ہوں گے اور خون خرابا ضرور ہوگا۔"

"یہی سب سے بڑی فکر ہے۔" وہ سر ہلا کر بولا۔ "مکان کے نقشوں کے مطالعے کے بعد ہم نے بعض رفقا و کمانڈو آپریشن کا فیصلہ کیا ہے۔ بعد کے حالات کا انحصار اسی کمانڈو آپریشن کی کامیابی یا ناکامی پر ہے۔ محاصرے وغیرہ کا بنیادی منصوبہ اپنی جگہ برقرار ہے۔"

"یہ بہت خطرناک اور نازک فیصلہ ہے۔" میں نے چند لمحوں کی خاموشی کے بعد کہا۔ "اگر کسی طرح انہیں خوفزدہ کر کے وہاں سے نکل بھاگنے پر مجبور کر دیا جائے تو کیا وہ آسانی سے نہیں گھیرے جا سکیں گے؟"

"تم انہیں کس طرح خوفزدہ کرو گے۔" اول خان کی پیشانی پر تفکر آمیز لکیریں ابھر آئیں۔

"شہباز خان کی صورت میں ہمارے پاس ایک کارآمد مہرا ہے۔" میں نے کہا۔

"بات واضح نہیں ہوئی۔" اس نے الجھن آمیز لہجے میں کہا۔

"اسے تو تم چھیڑنا بھی نہیں چاہتے تھے۔"

"بدلے ہوئے حالات کی روشنی میں ہم اپنی حکمت عملی پر بھی نظرثانی کر سکتے ہیں۔" میں نے اپنا گلا صاف کر کے بات شروع کی۔ "شہباز خان کو اگر خاموشی کے ساتھ آخری لمحات میں اٹھا کر اعتماد میں لیا جائے تو وہ فون کر کے امبرتو کو یہ وحشت ناک خبر سنا سکتا ہے کہ عبدل زخمی حالت میں پکڑا گیا ہے اور کچھ سادہ پوش لوگ عبدل کو لے کر اس کے پاس پہنچے تھے اور وہ اس سے ہیملٹن ٹاؤن کے اس مکان کا پتا معلوم کرنا چاہتے تھے جہاں وہ روپوش ہے۔ وہ کہہ سکتا ہے کہ ان کے تشدد کے نتیجے میں اس نے صرف فون نمبر دے دیا ہے تاکہ ظفر کے لیے کچھ وقت حاصل کر سکے۔ یہ خبر امبرتو کے قدم اکھاڑ دے گی۔ فون نمبر سے پتا معلوم کرنے میں دیر ہی کتنی لگتی ہے۔ وہ یقیناً باہر نکلنے کی کوشش کرے گا اور ہم اپنی سہولت کے مطابق کہیں بھی اس کے پورے گروہ کو گھیر سکتے ہیں۔ گھر کے مقابلے میں وہ لوگ کھلے علاقے میں زیادہ دیر تک مقابلہ نہیں کر سکیں گے۔"

"بظاہر تو یہ تجویز محفوظ معلوم ہوتی ہے۔" اول خان متاثر ہو کر بولا۔ "ان کی کچھار میں ہاتھ ڈالنے کے مقابلے میں انہیں باہر ہانکنا زیادہ بہتر ہوگا۔"

"معاملہ نمٹنے تک شہباز کو اپنی تحویل میں رکھا جا سکتا ہے۔" روا بھی اس تجویز سے متفق نظر آنے لگی۔ "وہ ایک بے غیرت دلال ہے۔ امبرتو کے اصل پس منظر سے واقف ہوتے ہی ہتھیار ڈال دے گا۔ اس کی تسلی کے لیے اسے یہ لالچ بھی دیا جا سکتا ہے کہ اس نے تعاون کیا تو اس کے کاروبار کو نہیں چھیڑا جائے گا۔ وہ انکار کر کے اپنی مکمل تباہی کا خطرہ مول نہیں لے گا۔"

"ہم میں اتفاق رائے ہو تو میں اس تجویز پر اپنے کمانڈو کی رائے بھی لے سکتا ہوں۔"

"اتفاق رائے ہونے سے پہلے میں اس تجویز کے ایک خطرناک ردعمل کا اظہار بھی ضروری سمجھتا ہوں۔" انہیں کسی بھی اختلاف پر آمادہ نہ پا کر میرا ذہن اپنی ہی تجویز کے ناقدانہ تجزیے میں مصروف ہو چکا تھا۔

"وہ بھی سامنے آ جائے تو ہمیں صحیح فیصلہ کرنے میں آسانی ہو سکتی ہے۔" اول خان سخت تذبذب کے عالم میں مبتلا نظر آنے لگا تھا۔

"امبرتو و پلیسا کا اصل اور فطری ردعمل تو وہی ہونا چاہیے جو میں بتا چکا ہوں لیکن وہ اوتھیل نامک فورس میں رہ چکا ہے۔ اگر اس نے ہماری چال کو سمجھ لیا تو اپنے سر پر منڈلاتے ہوئے خطرے کو بھانپ کر وہ اپنے ساتھیوں سمیت پڑوس کے مکانات میں گھس

کرگیٹوں کو یرغمال بنا سکتا ہے۔ اگر اس نے ان سب کو ہلاک کرنے کی دھمکی کے سہارے فرار ہونے کا فیصلہ کرلیا تو ہم اپنی تمام تیاریوں کے باوجود اس پر گولی نہیں چلا سکیں گے۔ آخر وہ لوگ چھ بھی ہیں تو وہ بہت آسانی کے ساتھ وہاں بیس افراد کے کسی گروپ کو اپنے خودکار آتشیں ہتھیاروں سے دہشت زدہ کرکے یرغمال بنا سکتے ہیں۔"

"وہ حرام زادہ یہی کرے گا۔" اول خان دانت پیستے ہوئے غرایا اور میں حیران رہ گیا کیونکہ میں نے اس کے منہ سے پہلی بار گالی سنی تھی۔

"وہ شکاریوں کے غول میں گھرے ہوئے بھیڑیے کی طرح خطرناک انداز میں سوچے گا۔" وہ کہہ رہا تھا۔ "اس نے ایک بار کچھ بے گناہ شہریوں پر قابو پالیا تو وہ ملک چھوڑنے کے لیے بھی ان کا دباؤ ڈال سکتا ہے۔ ہم اس کے مطالبات کے سامنے بے بس ہوجائیں گے۔ ایک مجرم کی گرفتاری کے لیے ہم کسی بے گناہ یرغمالی کی جان سے نہیں کھیل سکیں گے۔ پورے ملک میں ایک طوفان کھڑا ہوجائے گا۔"

"تم جانتے بوجھتے ہم دونوں کا امتحان لے رہے تھے؟" ویرا چہک کر بولی۔

"ہرگز نہیں۔" میں نے تلخی کے ساتھ کہا۔ "وہ میری ایک فوری تجویز تھی جو میں نے بادل ناخواستہ قبول کرنے کی نیت سے پیش کی تھی۔ جب تم لوگوں نے اس کے کسی منفی پہلو پر غور نہیں کیا تو مجھے خود ہی اس کے بخیے ادھیڑنے پڑے اور ایک نئی صورت حال ذہن میں آگئی۔"

"پھر اب تم کیا کہتے ہو؟" اول خان کی آواز میں ہلکی سی سرد مہری در آئی تھی۔

"اس تجویز کی افادیت کے مقابلے میں خطرہ زیادہ سنگین ہے۔" میں نے اپنی ایمان دارانہ رائے دے ڈالی۔ "میں اپنی تجویز پر عمل کرانے کے حق میں نہیں ہوں۔"

"دوسروں کو یرغمال بنانے والی صورت تو کمانڈو ایکشن کی ناکامی کے بعد بھی رونما ہوسکتی ہے۔" ویرا اول خان کے منصوبے کے پورے پوسٹ مارٹم پر اتر آئی تھی۔

"کمانڈوز محاصرہ مکمل ہونے کے بعد حرکت میں آئیں گے۔" اول خان نے میرے ذہن میں موجود بات کہی تھی۔ "پورے پلان میں اس بات پر زور دیا گیا ہے کہ وہ ملحقہ مکانات کا رخ بھی نہ کرسکیں۔ ایک بار حملے مقابلے کا آغاز ہوگیا تو میری مسلح نفری اندر ان کو پوزیشنیں لے گی اور عمارت سے باہر نکلنے والے ہر ذی روح کو گولیوں کی باڑھ پر رکھ لے گی۔ یہ امکان بہت کمزور بلکہ دور از کار ہے۔"

"پھر تو ہم شہباز خان سے فون کرانے سے پہلے بھی اسی قسم کی تیاریاں کرسکتے ہیں۔ ان کے اس اندر رہ کر مقابلہ کرنے یا باہر نکل کر مرنے کے علاوہ کوئی اور راستہ باقی نہیں رہے گا۔" ویرا بولی۔

"فون ملنے کے بعد وہ بھرپور تیاریوں کے ساتھ منظم ہو کر کسی ایک ہی رخ سے باہر نکلیں گے۔ انھیں پہلے سے اندازہ ہوگا کہ اندر چھپے ہوئے اندھیرے میں ان کے لیے خطرات پوشیدہ ہو سکتے ہیں۔ اس لیے عمل کرنے کا سوچ ان کے ذہن میں ہوگا۔ ان کے پہلے وار کی شدت ہماری صفوں میں دراڑ ڈال سکتی ہے۔ ہوسکتا ہے کہ وہ لوگ ہمارے سنبھلنے سے پہلے نکل جائیں۔ اچانک کیا جانے والا کمانڈو ایکشن ناکام ہوا تو وہ افراتفری اور بے سروسامانی کے عالم میں غیر منظم صورت میں ادھر ادھر آکر بکھر جائیں گے۔ جس کے جدھر سینگ سمائیں گے وہ ادھر ہی بھاگے گا اور موت کے چنگل میں جا گرے گا۔ وہ کسی ایک سمت میں مشترکہ دباؤ ڈالنے کی پوزیشن میں نہیں ہوں گے اور وہی ہماری جیت ہوگی۔ چالاک دشمن کو مارنے سے پہلے بکھر جانے پر مجبور کردینا سب سے کامیاب ثابت ہوتا ہے۔" میں نے ویرا کو قائل کرنے کے لیے پوری تفصیل سے اپنی رائے بیان کر دی۔

"یہ اس آپریشن اور تجزیہ شہباز خان کا بھرپور اور حقیقی عسکری تجزیہ ہے۔" اول خان نے تحسین آمیز لہجے میں کہا۔ "ہم متبادل تجاویز پر اسی طرح تنقیدی تجزیہ کرکے کوئی ایک راہ اپناتے ہیں۔ میں تم سے پوری طرح متفق ہوں اور اپنے اصل منصوبے پر قائم ہوں۔"

"میں بھی بحث برائے بحث کررہی تھی۔" ویرا اچھے انداز میں بولی۔ "مجھے گوریلا جنگ لڑائیوں کا کوئی تجربہ نہیں ہے۔ میں تو ضرورت پڑنے پر فوری فیصلے کرنے کی عادی ہوں۔ وہ فیصلے عموماً درست ثابت...."

"مجھے یاد ہے۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔ "تم نے جہانگیر کے مکان پر ماجے کے آدمیوں کی بلاوجہ کی بغاوت کی تھی جب کہ دوسری طرف میں تنہا تھا۔ اس مقابلے میں کئی آدمی گنوانے کے علاوہ تم خود بھی زخمی ہوگئی تھیں۔ میں تمہاری نقل و حرکت اور قوت کی طرف سے فکرمند تھا لیکن ہم کامیاب رہے تھے۔"

"تو کیا تم دونوں کے درمیان ایسی بھیانک تکراریں بھی ہوتی رہتی ہیں؟" اول خان حیران رہ گیا۔

"ہماری اصل دوستی نے ایسی ہی دشمنیوں کی کوکھ سے جنم لیا ہے۔" میں نے ہنس کر کہا۔

"اب پرانے زخموں کو مت کریدو۔" وہ منہ بنا کر بولی۔ "میں تمہاری اسی عادت سے چڑتی ہوں کہ تم اپنے زورِ بیان کا ناجائز استعمال کرتے ہو۔ اپنی ایک ہی تجویز کی حمایت اور پھر مخالفت میں دلائل دے کر تم نے میرے ذہن کو پراگندہ کردیا ہے۔"

"میں پھر کہہ رہا ہوں کہ میں نے دانستہ ایسا نہیں کیا۔" میں نے نرمی سے کہا۔ "تجھ میں اور تم میں یہی فرق ہے کہ تم اپنی رائے پر اڑ جاتی ہو اور میں ہر وقت کھلے ذہن کے ساتھ سوچتا ہوں۔ بعد والی باتیں مجھے پہلے ہی سوجھ جائیں تو شاید میں شہباز کے استعمال کا ذکر تک نہ کرتا۔"

تفریح پھر سب کچھ بھول جاؤں گا؟" اول خان نے بات ختم کرنے کے لیے مداخلت کی۔

ہم دونوں کی مشترکہ رضامندی حاصل کرنے کے بعد اُس نے ہمیں نو بجے روانگی کے لیے تیار رہنے کی ہدایت کی اور وہاں سے رخصت ہو گیا۔

"مجھے اب بھی شبہ ہے کہ تم اول خان کو سمجھنے کی کوشش کر رہے تھے۔" دوبارہ تخلیہ ہو جانے پر ویرا نے آنکھیں نکال کر تیز مگر شریر لہجے میں کہا۔

"تم پاگل ہو گئی ہو۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ "اس کو سمجھنے سے مجھے کیا حاصل ہو سکتا تھا!؟"

"آدمی بہت سی باتیں صرف اپنی تسکین کے لیے کرتا ہے۔ ضروری تو نہیں کہ اسے اپنے ہر فعل سے کوئی مالی یا جسمانی فائدہ ہی حاصل ہو۔" وہ دانائی کے ساتھ بحث پر تلی رہی۔

"یہ ذہنی مریضوں کے کام ہوتے ہیں۔" میں نے جواب دیا۔ "اور میں ابھی تک اس صف میں شامل نہیں ہوا ہوں۔ میں اول خان کی کافی عزت کرتا ہوں۔"

بات ختم کرنے کے لیے میں کمرے سے اٹھ کر باہر لان پر پڑی ہوئی کرسیوں کی طرف چل دیا۔ ویرا باورچی خانے کی طرف ہو لی تاکہ خدمت گار کو بلا کر کمرے کو صاف کروا سکے۔

نہا دھو کر سویرے سے کھانا کھا لینے کے بعد ہمارے پاس کافی وقت تھا۔ میں اس سے پہلے بڑے بڑے معرکوں سے گزر چکا تھا۔ اس بار ہمارا مقابلہ صرف البرٹو اور اس کے پانچ چھ حواریوں سے تھا لیکن میں اپنے وجود میں عجیب سی بے چینی سرایت کرتی ہوئی محسوس کر رہا تھا۔

اس اعصابی دباؤ سے نجات حاصل کرنے کی نیت سے میں نے گزرتے ہوئے اولیانو کو فون کرنے کا خیال ظاہر کیا تو ویرا نے بھی میری تائید کی۔ اولیانو کا البرٹو سے براہِ راست تعلق ضرور تھا لیکن وہ اس قدر محدود تھا کہ میں اول خان سے اس کا ذکر کرنا ہی بھول گیا تھا۔ اس بے چارے کو سرے سے یہ علم نہیں ہو سکا تھا کہ ہم دونوں اولیانو کے گھر گئے تھے اور اس کی ایک مبالغہ کی کہانی کے ساتھ واپس آئے تھے۔

البرٹو، ملیسا، اولیانو کو بلیک میل کر کے نہ صرف اُس کا دفتر استعمال کر رہا تھا بلکہ بیرونِ ملک پیغام رسانی کے لیے اس کی گھریلو فیکس مشین بھی استعمال کر رہا تھا۔ میں یہ سوچ کر اس کے گھر گیا تھا کہ بات بن گئی تو میں اس سے البرٹو کے رابطے کے نمبر وغیرہ بھی لینے کی بات کروں گا لیکن نلنی کا قصہ شروع ہو جانے کی وجہ سے بیرونِ ملک کے فون اور فیکس نمبروں والا معاملہ میرے ذہن سے محو ہو گیا تھا۔

میں نے اولیانو کا نمبر ملایا تو اس نے خود ہی میری کال وصول کی اور مجھے پہچانتے ہی اس نے مزاج پرسی کیے بغیر اپنا شکوہ شروع کر دیا۔ "اوہ ڈیئر! تم لوگوں نے کل رات میرے ساتھ بڑا ظلم کیا۔ نلنی کو ضرورت سے زیادہ شراب پلا کر میرے سر پر مسلط کر گئے۔ وہ اور مجھے یہاں سے جانے کے قابل ہوئی تھی۔ اس کے انتظار میں دیر تک جاگنے کی وجہ سے میری طبیعت بھی خراب ہو گئی تھی۔"

"میرا تو خیال تھا کہ ایک بہکی ہوئی جوان سال عورت تمہاری رات کو بہت حسین بنا دے گی اور تم اس کا شکوہ کر رہے ہو؟" میں نے بے تکلفی اختیار کرتے ہوئے کہا۔

"نئی عورت ہوتی تو شاید میں بھی یہی سوچتا۔" وہ ہنسا اور مجھے معلوم ہو گیا تھا۔ "لیکن نلنی میرے لیے بہت پرانی ہو چکی ہے۔ مجھے ہر وقت نئے پن کی تلاش رہتی ہے۔"

"اپنی اس فہرست میں میری گرل فرینڈ کا نام شامل نہ کر لینا۔" میں نے تیزی سے کہا۔ "پتا نہیں تم نے میری غیر موجودگی میں اُس سے کیا باتیں کی تھیں کہ وہ کئی بار تمہارا ذکر کر چکی ہے۔"

"تو پھر کسی وقت اسے لے آؤ نا! میں وعدہ کرتا ہوں کہ اُس پر ڈورے نہیں ڈالوں گا۔"

"تمہارے نئے پن کے شوق نے مجھے فکر میں مبتلا کر دیا ہے۔"

"وہ مذاق کی بات تھی۔ دراصل ویرا بہت ذہین عورت ہے۔ حسین عورت اگر ذہین بھی ہو تو اس کے ساتھ وقت گزارنے میں عجیب لطف آتا ہے۔"

"دیکھو، ایک آدھ دن میں آئیں گے۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ پھر پوچھا۔ "ظفر کے بارے میں کیا خبر ہے؟"

"وہ غائب ہے۔ ضرورت پیش آئے گی تو خود ہی رابطہ کرے گا۔" پھر وہ چونکتے ہوئے بولا۔ "فیکس پر اُس کا ایک پیغام بھی آیا ہوا ہے۔ اسے اپنے متوقع بیانات کی آمد کا انتظار رہتا ہے۔ میرا خیال ہے کہ وہ آج کل میں مجھ سے ضرور رابطہ کرے گا۔"

"کیا پیغام ہے؟" وہ انکشاف سن کر میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں۔

"بالکل سادہ کاغذ پر جیسے تیسے زبان میں کسی نے اپنی آمد کا مختصر سا پیغام دیا ہے۔ نیز ظفر اتوار کو آ رہا ہوں۔ تاریخ، وقت یا جہاز کا نام تک نہیں ہے۔"

"اور یہ پیغام کہاں سے بھیجا گیا ہے؟" میرے ذہن میں ہلچل سی پیدا ہونے لگی تھی۔

"یہ بھی نہیں معلوم۔ عجیب مبہم سا پیغام ہے۔ اوپر ظفر کا نام نہ ہوتا تو یہ سمجھنا دشوار تھا کہ وہ پیغام کس کے لیے دیا گیا ہے۔"

"فیکس پر تو بھیجنے والے کا نمبر اور نام وغیرہ بھی آتا ہے!" میں نے حیرت سے کہا۔

"صرف اسی صورت میں جب وہ مشین کی یادداشت میں ڈالا گیا ہو اور مشین کی شناخت کا بٹن آن ہو۔ بٹن آف کر دو تو کچھ پتا نہیں چلتا۔" میرے لیے وہ نئی اطلاع تھی۔

"اور اگر مشین کی میموری میں غلط نمبر ڈال دیا جائے تو وہ وہی بھیج دے گی؟" میں نے اپنی معلومات میں اضافے کی نیت سے سوال کیا۔

"بالکل! تم اپنی مشین سے ایسا پیغام بھیج سکتے ہو جو میری مشین سے بھیجا ہوا معلوم ہوگا بلکہ تم غلط کوڈ وغیرہ استعمال کر کے ایسا مقامی پیغام بھیج سکتے ہو جو امریکا سے کیا ہوا معلوم ہوگا۔ مشینیں کیسی ہی تکنیک کی کیوں نہ ہوں انسان کے اشاروں کی غلام ہوتی ہیں۔ اسی وجہ سے تجارتی اور بینکاری کے معاملات میں فیکس کو اس وقت تک تسلیم نہیں کیا جاتا جب تک کوئی مستند ذاتی مہر نہ ہو۔"

"تم میرے لیے اس پیغام کی ایک فوٹو کاپی رکھ لینا۔" میں نے کہا۔ "اگر ظفر اصل لینے کے لیے آجائے تو وہ اسے دے دینا۔ یہ پیغام اہم معلوم ہوتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ظاہری الفاظ کی آڑ لے کر کچھ اور لکھنے کی کوشش کی گئی ہو۔ وہ کاغذ دیکھنے کے بعد ہی اصل بات کا اندازہ ہو سکے گا۔"

"میں رکھ لوں گا۔" اس کی سعادت مندانہ آواز ابھری۔ "تم کل ویرا کے ساتھ آرہے ہو نا؟"

اچانک مجھے یاد آیا کہ میں اگلی صبح کراچی روانہ ہونے کا ارادہ کر چکا تھا۔ میں نے اس سے کہا۔ "میں اکیلا نہیں آؤں گا۔ ویرا ضرور آئے گی لیکن یہ یاد رکھنا کہ وہ خوبصورت ہونے کے ساتھ ہی مردمار بھی ہے۔ غصہ آجائے تو کسی کا بھی لحاظ کیے بغیر ہاتھ چھوڑ بیٹھتی ہے۔"

"تم فکر نہ کرو۔ میں اسے غصہ دلانے والی بات نہیں کروں گا۔" وہ خوش ہو گیا۔

"اور ہاں! اسے وہ نمبر بھی دے دینا جن سے ظفر رابطہ کرتا رہا ہے۔"

"تھوڑی سی محنت کرنی پڑے گی۔ لیکن خیر، میں نمبر بھی دے دوں گا۔" وہ فراخ دلی پر آمادہ تھا۔

میں نے فون بند کر دیا۔

"یہ کرنل جیمسن جونز کا پیغام بھی ہو سکتا ہے۔" میری بات سن کر ویرا پُرجوش لہجے میں بولی۔ "لیکن تم نے اس سے میری آمد کا وعدہ کیوں کر لیا؟ میں تمہارے ساتھ کراچی واپس جاؤں گی۔"

"میرے ساتھ غزالہ کی مجبوری ہے۔" میں نے اسے سمجھاتے ہوئے کہا۔ "جب میں اسے بتاؤں گا کہ کام ہونے کے باوجود میں تمہیں چھوڑ کر کراچی چلا آیا تو وہ خوش ہو جائے گی۔ اولیانو سے وہ کاغذات لینے ضروری ہیں۔ آخری پیغام اور رابطے نمبروں کی مدد سے بہت کچھ معلوم کیا جا سکتا ہے۔ اولیانو سے فارغ ہو کر تم رات کی پرواز سے لوٹ آنا۔"

ویرا کی آنکھیں کسی انجانے جذبے سے چمکنے لگیں۔ "تم جانتے ہو کہ غزالہ کو میرا اور تمہارا ایک ساتھ رہنا پسند نہیں ہے؟"

"وہ اب ایک شادی شدہ عورت ہے۔ تم خود سمجھ سکتی ہو کہ وہ اس بارے میں کیا سوچتی ہوگی۔ غنیمت یہ ہے کہ اسے ابھی تک ہمارے مراسم کی اصل حدود کا علم نہیں ہے۔"

"اور تم ان حدود کو برقرار دیکھ کر خوش ہو؟" اس نے تجسس کے ساتھ پوچھا۔

"تم یہاں آنے کے بعد خود دیکھ چکی ہو کہ میں کیا چاہتا ہوں۔" میں نے کہا اور وہ خوش ہو گئی۔

ٹھیک نو بجے ایک سیاہ ٹویوٹا کار ہمیں لے جانے کے لیے تیار تھی۔ وہ عام نمبر پلیٹ والی ایک اچھی کار تھی جس میں ٹرانسمیٹر بھی لگا ہوا تھا۔ اول خان ڈرائیور کے ساتھ اگلی نشست پر بیٹھ گیا۔ ہم دونوں پچھلی نشست پر بیٹھ گئے جہاں دو پستول بھی موجود تھے جن کے میگزین چڑھے ہوئے تھے۔

گاڑی میں لگے ہوئے ریڈیو سے ہلکی ہلکی آوازیں سنائی دے رہی تھیں۔ گاڑی حرکت میں آنے کے بعد اول خان نے آواز بڑھا دی اور ہمیں اس نظام پر نشر ہونے والے پیغامات واضح طور پر سنائی دینے لگے۔ مختلف افراد کوڈ نمبروں کے حوالے سے ایک دوسرے کو نقل و حرکت کے بارے میں آگاہ کر رہے تھے۔

"اس آپریشن میں ہمارے علاوہ اسی افراد شریک ہیں۔" اول خان ہمیں بتانے لگا۔ "اس وقت وہ سب سرکاری کالج کے میدان میں جمع ہو رہے ہوں گے۔ آپریشن کے آغاز کا وقت پورے دس بجے شب مقرر کیا گیا ہے۔ یہ لوگ مقررہ وقت سے صرف پانچ منٹ پہلے اپنی اپنی جگہوں پر پہنچیں گے تاکہ ہمارے حریفوں کو خبردار ہونے کے لیے زیادہ وقت نہ مل سکے۔ پورے دس بجے کاؤنٹر ایکشن شروع ہوگا۔ اگر ان لوگوں کو شبہ نہ ہو سکا تو زیادہ سے زیادہ چند منٹ میں بساط سمٹ جائے گی ورنہ معاملہ طول پکڑ سکتا ہے۔"

"البرٹو ریلیسا کے فون کے بارے میں کیا کیا ہے؟" میں نے پوچھا۔

"سات بجے اس کا فون ایکسچینج سے بند کیا جا چکا ہے۔ میں نے سات بج کر دو منٹ پر نمبر ڈائل کر کے دیکھ لیا تھا۔ اس کی لائن بے جان پڑی ہوئی تھی۔"

"شاید بجلی بھی بند کرا دی گئی ہوگی۔" ویرا نے قیاس آرائی کی۔ "معمول کی لوڈشیڈنگ کی وجہ سے یہ کام بھی آسانی سے ہو گیا ہوگا؟"

"مکمل اندھیرا ہمارے لیے نقصان کا سبب بن سکتا تھا اس لیے اس علاقے میں بجلی کی فراہمی کو یقینی بنا لیا گیا ہے البتہ اسٹریٹ لائٹس آف کرا دی گئی ہیں۔ تم دونوں کے لیے اگلی نشستوں کے نیچے دو بھری ہوئی کلاشنکوفیں رکھی ہوئی ہیں۔ ضرورت کے وقت تم آزادانہ طور پر انہیں استعمال کر سکتی ہو۔ اس آپریشن میں ہمارے آدمی اوور کوڈ کے تحت پیغامات کا تبادلہ کریں گے۔ فیلڈ میں سات ایجنٹس موجود ہوں گے۔ اس گاڑی میں موجود افراد کا بابون ہے جبکہ میرا مخصوص کوڈ اوڈی فور ہے یعنی آپریشن سینٹر نمبر چار۔ اوڈی فور کے لیے آنے والے پیغامات میرے لیے ہوں گے۔"

"اوڈی فور!" میں نے ہنس کر کہا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ چار کا ہندسہ تمہیں بہت پسند ہے کیونکہ کراچی میں تمہارے بوتھ کو

اسٹیشن فور کہا جاتا ہے اور یہاں تم اوسی فور ہو۔"

"یہ اتفاق ہے۔ اوسی فور میرا انتخاب ہے لیکن کراچی والے یونٹ کو مرکزی کمان کی طرف سے نام دیا گیا ہے۔ اس میں میری مرضی یا پسند کا کوئی دخل نہیں ہے۔" اس نے میرے مذاق کا برا منائے بغیر کہا۔

"اگر تم ذہنی طور پر الجھے ہوئے نہ ہو تو ایک بات بتاتا چلوں؟" میں نے موقع غنیمت جان کر پوچھا۔ "اس کا تعلق یو این والے اولیانو کی ذات سے ہے۔"

"ضرور۔" وہ چونک کر بولا۔ "اس بے چارے کو تو میں بالکل ہی بھولا ہوا ہوں۔"

"وہ بے چارہ نہیں، بہت تیز طرار آدمی ہے۔ البرٹو اسے اس کی رنگین مزاجی کی بنا پر بلیک میل کر کے اس کا دفتر استعمال کر رہا تھا۔" میں نے اسے آگاہ کیا۔

مجھے اندازہ تھا کہ ہم لوگوں کے پاس بہت کم وقت رہ گیا ہے اس لیے میں نے اولیانو کی پوری کہانی چند منٹ میں ہی پوری کر لی۔

"میں حیران ہوں کہ اس بار تم نے جہاں بھی ہاتھ ڈالا ہے وہاں سے کامیاب و کامران ہو کر لوٹے ہو۔" اس نے تحیر زدہ آواز میں کہا "سب سے اہم بات یہ ہے کہ تم نے اولیانو سے آخری فیکس کی نقل اور البرٹو کے استعمال میں رہنے والے فیکس نمبر لینے کا بندوبست کر لیا ہے۔ ان چیزوں کے ذریعے ہم کو البرٹو و ملیسا کے کرتوتوں سے زیادہ بہتر واقفیت حاصل ہو سکے گی۔"

"مجھے شبہ ہے کہ فیکس پر آنے والا پیغام کرنل جیسی جونز کا ہوگا۔" دوبارہ اپنی بات دہرائی۔ "ہو سکتا ہے کہ اس پیغام کے حروف کو گھٹا بڑھا کر کوئی پوشیدہ پیغام بھی دیا گیا ہو۔"

"ہمارے پاس کریپٹوگرافی کے ماہرین بھی ہیں۔ پیغام تو ذرا سی دیر میں پڑھ لیا جائے گا۔"

میں کچھ بولتے بولتے خاموش ہو گیا کیونکہ اس بار ایئر فون پر اول خان کے لیے پیغام آ رہا تھا۔

"اوسی ون کالنگ اوسی فور ۔۔۔ ساری ٹکڑی مقررہ مقام پر پہنچ چکی ہے۔ میں نے سب کی گن آؤٹ چیک کر لی ہے۔ جوان پوری طرح تیار ہیں۔ مورال بہت اونچا ہے۔ ہم ساڑھے نو بجے یہاں سے نکلنا شروع کریں گے تاکہ مقررہ وقت پر سب اپنی اپنی جگہوں پر ہوں ۔۔۔ اوور اینڈ آل۔"

اچانک میرے ذہن میں ایک کوندا سا لپکا اور میں اپنی جگہ پر ساکن ہو کر رہ گیا۔ مجھے زیر لائن کے دفتر پر ہونے والی کارروائی یاد آئی تھی جس کا راز محض ایک ٹرانسمیٹر کی وجہ سے بیٹھے بیٹھے حبیب جیوانی پر افشا ہو گیا تھا۔ حبیب جیوانی کا پولیس کے محکمے سے کوئی تعلق نہیں تھا لیکن ایک عیاش افسر کی بد دیانتی کی وجہ سے وہ اہم مواصلاتی آلہ اس کی تحویل میں چلا گیا تھا کہ البرٹو و ملیسا ایک مدت تک اسی جیسے تاکتک نودی میں افسری کر رہا تھا۔ اگر وہ بھی ایسے ہی کسی ایئر فون پر قابض تھا تو ہماری تمام مشق بے سود تھی۔

وہ اپنا ایئر فون آن کر کے پوری کارروائی کا ایک ایک لفظ سن سکتا تھا۔

"کہاں غائب ہو؟" اول خان کی تیز آواز نے مجھے چونکا دیا۔ وہ میری غائب دماغی کے دوران میں اپنی بات مکمل کر کے فارغ ہو چکا تھا اور مجھ سے بات کرنی چاہ رہا تھا۔

"اگر یہ ایئر فون البرٹو و ملیسا کے پاس بھی ہے تو ۔۔۔" میں نے اسے اپنی فکر مندی کے سبب سے آگاہ کرنا چاہا لیکن اس نے میری بات کاٹ دی۔

"مومن ایک سوراخ سے اتنی جلدی دوبارہ نہیں ڈسا جاتا۔ مجھے زیر لائن والا تلخ تجربہ یاد تھا۔ البرٹو ایک نہیں بلکہ تین مختلف ایئر فون اپنے ساتھ لے گیا ہے اور ان کا استعمال ترک کر دیا گیا ہے۔ آج کل ہم آرمی والوں سے مستعار لیے ہوئے سسٹم سے کام چلا رہے ہیں۔ اس کے فرشتوں کو بھی ہمارے عزائم کی بھنک نہیں مل سکے گی۔ مجھے خوشی ہے کہ تم ہر بات پر گہری نظر رکھ رہے ہو۔ یہ سب ہماری خوش بختی اور البرٹو و ملیسا کی تباہی کی علامات ہیں۔ آگے کا بندوبست اولیانو کرے گا۔ اگر وہ پیغام کرنل جیسی جونز کا ہی ہے تو وہ پاکستان میں قدم رکھتے ہی پکڑا جائے گا۔ ابھی اتوار میں کئی دن باقی ہیں۔ غیر ملکی فضائی کمپنیوں کی تمام بین الاقوامی پروازیں صرف کراچی میں اترتی ہیں۔ ہم اس ہوائی اڈے پر اپنی تمام توجہ مرکوز کر کے کامیابی حاصل کر سکتے ہیں۔"

وہ ان دنوں کی بات ہے جب پاکستان کے دوسرے شہروں سے بین الاقوامی پروازوں کا سلسلہ شروع نہیں ہوا تھا اور سارا ٹریفک صرف کراچی سے گزرتا تھا۔

دس بجنے سے پچیس منٹ پہلے ہم مری روڈ پر سیٹلائٹ ٹاؤن کے قریب پہنچ چکے تھے۔

مرکزی سڑک سے گاڑی بائیں طرف موڑ کر تیسری گلی کے نکڑ پر گھنے ہوئے درخت کے نیچے روک لی۔ اول خان نے ڈرائیور کو اس طرح ہدایات دیں جیسے وہاں کا چپہ چپہ اس کا دیکھا بھالا ہو۔ میں حیران رہ گیا۔

جوں ہی گاڑی اس کے بتائے ہوئے سنسان مقام پر رکی، وہ "ابھی آتا ہوں" کہہ کر گاڑی سے اترا اور تیزی کے ساتھ اگلی گلی میں گھستا چلا گیا۔ میرا اندازہ تھا کہ اس کے شہری لباس میں ایک ریوالور اور اس کے تین فاضل میگزین سے زیادہ اور رکھ لے جانے کی گنجائش نہیں تھی۔

وقت بہت دھیمے دھیمے گزر رہا تھا اور میرے دل کی دھڑکنیں بار بار بے ترتیب ہوتی رہیں۔ میں البرٹو و ملیسا کی کمین گاہ کے قرب و جوار میں رونما ہونے والے حالات کا نقشہ اپنے ذہن میں جمانے کی کوشش کر رہا تھا لیکن اس وقت تک سب کچھ اتنا مبہم تھا کہ میرے ذہن میں ادھورے نقشے بنتے اور بگڑتے رہے۔

"اوسی تھری! ایڈوانس! ایڈوانس! اوور۔" ٹھیک پونے دس بجے

خانے میں رکھے ہوئے ایرفٹس سے اوی دن کی مرتعش اور ہیجان آمیز آواز ابھری۔

میں نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالی تو دس بجنے میں اکیس یا بائیس منٹ باقی تھے۔

لمحہ بھر بعد فضا کسی طاقت ور انجن کی غضبناک غراہٹ سے لرز اٹھی۔ ایک سمت سے دھول کے مرغولے اڑاتا ہوا ایک ٹرک نمودار ہوا اور نہایت خطرناک تیز رفتاری کے ساتھ پانچویں گلی میں گھستا چلا گیا۔ تقریباً فوراً ہی اس کے انجن کی آواز معدوم ہو گئی۔ میں یہ اندازہ نہیں لگا سکا کہ ٹرک روک دیا گیا تھا یا انجن بند کر کے اپنے ہی زور میں خاموشی سے آگے بڑھتا چلا جا رہا تھا۔

"ہر سائنس اپنی اپنی پوزیشن دے..... اوور!" اوی دن پر حالات کے دباؤ کی وجہ سے دورے کی سی کیفیت طاری تھی۔ اس وقت میری رسٹ واچ میں دس بجنے میں بیس منٹ باقی تھے یعنی سب لوگوں کا پوزیشن پر موجود ہونے کا وقت ہو چکا تھا۔

"اوی نو.... آن ٹارگٹ، مرا اوور۔" باری باری پیغامات آنے لگے۔ ان آوازوں میں دہشت اور ہیجان کا اس قدر عجیب امتزاج تھا کہ مجھے فضا یک بیک گمبھیر ہولناکی محسوس ہونے لگی۔ اول خان بدستور غائب تھا۔ پتا نہیں وہ کہاں اور کس فراق میں گیا تھا۔

"آوازوں کے اس ہیجان خیز سیلاب میں میرے لئے یہاں بیٹھے رہنا دشوار ہو رہا ہے۔" میں نے دیرا کے کان میں کہا "میرے اعصاب چٹخنے لگے ہیں۔ میں آگے جا رہا ہوں۔"

دیرا نے سختی کے ساتھ میرا ہاتھ پکڑ لیا۔ "پاگل نہ بنو! ان میں سے ہر ایک اپنی طے شدہ پوزیشن پر ہے۔ اول خان نے اپنی پوزیشن کا بھی تعین کر لیا ہوگا۔ تم کہاں جاؤ گے؟ ایسا نہ ہو کہ بے خبری میں اپنوں کی ہی کسی بھٹکی ہوئی گولی کا نشانہ بن جاؤ۔ میں بھی مضطرب ہو رہی ہوں لیکن ہمارے لئے یہیں بیٹھے رہنا بہتر ہے۔"

اس وقت مجھے دھیان آیا کہ میں نے اول خان کے پاس موجود نقشوں میں دلچسپی نہ لے کر اپنے اوپر بڑا ظلم کیا تھا۔ وہ سارا دن دفتر میں کاغذات اور نقشوں میں سر کھپاتا رہا تھا۔ شاید اس نے اپنے آدمیوں سے اس علاقے کا سروے کرانے کے بعد نقشوں پر ہر درخت، کھمبے، مکان اور گٹر تک کے نشانات لگا لیے تھے اور اپنے آدمیوں کو ان ہی نشانیوں کے سہارے ان کی جگہیں سونپی تھیں۔ یہی وجہ تھی کہ اس نے اس علاقے میں قدم رکھے بغیر اپنے ڈرائیور کو بائیں موڑ کے بعد تیسری گلی کے نکڑ پر لگے ہوئے درخت کا حوالہ دے کر مجھے حیران کر دیا تھا۔ مجھے کہیں پڑھی ہوئی بات بھی یاد آ گئی جس کے مطابق فنونِ حرب میں جنگی نقشہ نویسی اور نقشہ خوانی کی کلیدی اہمیت تھی۔ ان پر عبور حاصل کئے بغیر کوئی افسر اپنے سپاہیوں کو کامیابی سے نہیں لڑا سکتا تھا۔

میں یہ سب سوچتے ہوئے بھی رسٹ واچ کو مسلسل اپنے سامنے رکھا ہوا تھا۔ اس کی سیکنڈ کی سوئی کا ہر جھٹکا مجھے اپنے دماغ پر ہتھوڑا مارتا ہوا محسوس ہو رہا تھا۔

اس علاقے میں سب ہی بڑے بڑے مکانات تھے اور لوگ اپنے وسیع و عریض گھروں میں محدود رہنے کے عادی معلوم ہوتے تھے۔ اس لئے باہر کوئی بھیڑ بھاڑ نہیں تھی لیکن لوگوں کی آمد و رفت کا بالکل موقوف ہونا میرے لئے حیران کن تھا۔ ایس ٹی ایف والوں کی بھاگ دوڑ کے بغیر لوگوں کا دور رہنا قرین قیاس نہیں تھا یا پھر پنڈی والوں کے حساب سے اس موسم میں پونے دس بجے کا وقت سو جانے کا ہوتا تھا۔

تاریک گلیوں اور خوابناک روشنیوں میں لپٹے ہوئے مکانات کے درمیان ہونے والے اس پُراسرار کھیل نے خاصا ڈراؤنا سماں باندھا ہوا تھا۔ ٹھیک پونے دس بج گئے لیکن فضا پر وہی بھرپور سناٹا چھایا رہا جس کی شاید اپنی ہی ایک گونج تھی لیکن چند سیکنڈ بھی نہ گزرنے پائے تھے کہ فضا کسی خودکار رائفل کی گولیوں کی تڑتڑاہٹ سے لرز اٹھی۔ فضا میں ایک کربناک چیخ گونجی۔ اس کے معدوم ہونے سے پہلے یک وقت کئی رائفلیں چلیں اور ان فائروں کے نتیجے میں ابھرنے والی دلدوز چیخ گولیوں کے ہولناک دھماکوں میں دب کر رہ گئی۔ میرے بدن کے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔ وہ آوازیں بہت دور کی نہیں تھیں۔ میں جائے واردات پر موجود نہ ہونے کے باوجود اپنے تجربے کی بنا پر اندازہ لگا چکا تھا کہ وہ دو فریقوں کا تصادم تھا۔ ایک جانب سے خودکار کلاشنکوف کی باڑھ ماری گئی جس نے کسی کو چاٹ لیا پھر رائفلیں استعمال کی گئیں اور انہوں نے بھی کسی کی زندگی کا چراغ گل کر دیا۔ رائفلوں والے یقینی طور پر اول خان کے آدمی تھے۔ تصادم کا مطلب تھا کہ انیرو بلیسا غافل نہیں تھا اور وہ مقابلہ طول پکڑنے والا تھا۔ فائرنگ تھم چکی تھی لیکن اس کے ردعمل میں کئی مکانوں سے خوف زدہ چیخیں ضرور ابھری تھیں۔

"اوی نو کا ایک آدمی اسٹون پوائنٹ کے ساتھ زخمی حالت میں پڑا ہوا ہے۔ اسے اٹھا کر گاڑی میں ڈالو!" وہ شاید اوی نو یونٹ کے سربراہ کی آواز تھی اور وہ کمانڈو یونٹ تھا۔

"اوی فور کی گاڑی پوائنٹ تھری پر لے آؤ۔" اس بار اول خان کی آواز سنائی دی تھی۔ اس کے ڈرائیور نے انجن اسٹارٹ کر کے گاڑی تیزی سے آگے بڑھائی اور پانچویں گلی میں لیتا چلا گیا۔ اول خان کہہ رہا تھا "زخمی کو میری گاڑی میں فوراً اسپتال لے جاؤ۔" مہمان بھیڑ نو میں رکیں گے۔ دیپی! تم سن رہے ہو؟ اوور!"

"ہاں! لیکن کچھ نہیں رہا۔ تمہارا ڈرائیور سمجھا دے گا۔ اوور اینڈ آل۔" میں نے مضمحل آواز میں جواب دے کر ایرفٹس کا بٹن چھوڑ دیا۔ سیاہ کار کے ہیڈ لیمپس بدستور تاریک تھے۔

"تم اس ٹرک میں رکو گے!" ڈرائیور نے کھولا ایک مہیب اور خاموش ٹرک کے قریب رکتے ہوئے کہا۔ ہم دونوں ہی خاموشی سے نیچے اتر گئے اور کار تیزی سے آگے بڑھ گئی۔

ایک کمانڈو کے زخمی ہونے کی خبر افسوسناک تھی۔ دیکار میں

معروف لوگ' اندازے سے اسے زخمی کر رہے تھے لیکن کون کہہ سکتا تھا کہ وہ کسی غیبی امداد کے انتظار میں دانستہ زندہ بھی تھا!

ہم دونوں اونچے ٹرک کے کیبن میں چڑھ گئے۔ اسٹیئرنگ وھیل پر بیٹھے ہوئے" رائفل بردار ڈرائیور نے ہمیں ٹالی کار سے اترتے ہوئے دیکھ لیا تھا اس لئے اس نے ہم سے کوئی تعرض نہیں کیا بلکہ سیٹ کے ایک کونے میں سمٹ گیا۔ ٹرک کے کیبن میں ٹرانسمیٹر موجود نہیں تھا۔

کچھ دور جا کر سیاہ کار بھی رک گئی۔ اس طرف تکاپے اندھیرے میں متعدد نارنجی ہیولے متحرک نظر آ رہے تھے۔

چند منٹ بعد آگے سے پھر فائرنگ کی آوازیں ابھریں۔ ملے جلے ہتھیاروں کی تھیں۔ ان کے جواب میں کئی کلاشنکوفیں چل پڑیں۔ کلاشنکوفوں کی فریاد بریسات میں دوسرے ہتھیار خاموش ہو گئے۔ کلاشنکوفیں بدستور موت کے نغمے الاپتی رہیں پھر فضا میں یکے بعد دیگرے درد بھری چیخیں ابھریں۔ طویل اور روح فرسا انسانی چیخیں جن میں واضح طور پر موت کی دہشت رچی ہوئی تھی۔

پھر اچانک فضا پر غیر فطری سا سکوت چھا گیا۔ ہم دونوں بالکل خاموشی کے عالم میں اپنی جگہوں پر بیٹھے رہے۔ پھر میں نے سیاہ کار کو واپس آنے کے بجائے بہت تیزی کے ساتھ آگے بڑھتے دیکھا۔ غالباً زخمی یا مردہ کمانڈر کو اس میں ڈال دیا گیا تھا اور ڈرائیور اسے اسپتال لے جا رہا تھا۔

خاموشی اور سناٹا اس وقت کافی گہرا محسوس ہو رہا تھا۔ طویل لمحوں کے بعد سامنے سے ایک رائفل بردار دوڑتا ہوا آیا اور اس نے ہانپتے ہوئے ہم دونوں سے مخاطب ہو کر کہا "تم دونوں آ جاؤ۔ لڑی لوریکا رہا ہے۔"

ہم دونوں ہی بے تابانہ انداز میں کیبن کا دروازہ کھول کر یکے بعد دیگرے نیچے کود پڑے۔ اس وقت میں نے دیکھا کہ اس کشادہ گلی میں موجود ہیڈکوارٹر کے پیچھے ایک مسلح سیاہ پوش آدمی گھات لگائے بیٹھا ہوا تھا۔ رائفل بردار کی معیت میں ہم دوڑتے ہوئے اس عمارت کے قریب پہنچ گئے جس کے باہر مسلح افراد کی بھاری نفری پھیلی ہوئی تھی اور ان میں اضطراب پایا جاتا تھا۔ احاطے کا آہنی پھاٹک کھلا ہوا تھا۔ اندر بھی متعدد افراد رائفلیں تانے سینے کے بل زمین سے چپکے ہوئے تھے۔ ان سب سے آگے' پختہ برآمدے میں اول خان کلاشنکوف تھامے "زومر" کے انداز میں اندر دیکھ رہا تھا۔

"نزدار" مجھے دیکھتے ہی وہ ایک جھٹکے سے عمارت میں گھس گیا۔

"البرٹو ملیسا کو دیکھ لیا گیا ہے۔ اس نے خود کو کمرے میں بند کر لیا ہے۔ اس کے ساتھ دو اور ہیں۔"

"اس کے باقی نفری کہاں ہیں؟" میں نے پیش قدمی کرتے ہوئے پوچھا۔

"چار زخمی حالت میں پکڑے گئے۔ ایک کا چہرہ گم گیا۔" اول خان کی آواز میں درندگی کی جھلک رہی تھی۔

ہم چند سیکنڈ میں اس بند دروازے کے سامنے پہنچ گئے جس کے ساتھ تین کلاشنکوف بردار کھڑے ہوئے تھے اور اندر سے کچھ ناقابل فہم سرگوشیانہ آوازیں سنائی دے رہی تھیں۔

"البرٹو! دروازہ کھول دو ورنہ ہم تمہارے چیتھڑے اڑا دیں گے۔" اول خان نے اپنے ہاتھ میں موجود کلاشنکوف کا آہنی دستہ دروازے پر مارتے ہوئے غضبناک لہجے میں کہا۔

اندر مکمل خاموشی چھا گئی اور اول خان نے اپنی کلاشنکوف سیدھی کی اور اس کا سارا میگزین دروازے کے ایسے مقامات پر خالی کر دیا جہاں قفل یا بولٹ ہو سکتے تھے۔ اول خان نے دروازے کے سامنے سے ہٹ کر اس پر زوردار ٹھوکر ماری۔ تیز چرچراہٹ کے ساتھ دروازہ کھل گیا لیکن سامنے کوئی نہیں تھا۔

اول خان اپنی کلاشنکوف میں نیا میگزین لوڈ کر رہا تھا کہ اندر سے پستول کا فائر ہوا۔ ایک دردناک چیخ کے ساتھ کوئی دھماکے کے ساتھ نیچے گرا۔ پھر کسی کی ہذیانی چیخ سنائی دی۔ دوسرا فائر ہوا اور وہ چیخ بھی موت کے دھند میں تحلیل ہو گئی۔ شاید دہشت سے البرٹو کا دماغ الٹ گیا تھا اور اس نے اپنے دونوں ساتھیوں کو موت کے گھاٹ اتار دیا تھا۔ اب وہ اندر اکیلا رہ گیا تھا۔

وریا نے اضطراری انداز میں چیخ کر پشتو زبان میں کچھ کہا۔

"اوہ! تم پھر آ پہنچی ہو!" اندر سے البرٹو کا ہذیانی قہقہہ گونجا۔ سب کو سنانے کے لئے اس نے اردو بولی تھی "ٹھہرو میں خود ہی باہر آ جاتا ہوں۔"

وہ بالکل غیر متوقع طور پر اپنے دونوں ہاتھوں میں موجود پستولوں سے اندھا دھند گولیاں برساتا ہوا باہر نکلا۔ لوگ الرٹ ہونے کے باوجود اس وحشیانہ وار سے نہیں بچ سکے۔ دوسرے ساتھ کراہیں گونجیں' ایک گولی عین میرے قدموں میں آ کر لگی۔ وریا بھی بال بال بچی اور اول خان نے صورت حال کی سنگینی کو بھانپتے ہوئے اس درندے کو مزید خون ریزی سے روکنے کے لئے اپنی کلاشنکوف سے اس کا بدن چھلنی کر دیا۔

البرٹو ملیسا کا مکروہ وجود' ایک بار فضا میں چکرایا پھر تشنج کے عالم میں چھت فرش پر گر گیا۔ دونوں پستول اس کی گرفت سے نکل کر دور جا گرے تھے۔

اول خان دونوں ہونٹ بھینچے اسے گھورتا رہا پھر اس نے غصے سے بے قابو ہو کر اس کے ادھڑے ہوئے چہرے پر ٹھوکر رسید کر دی۔ پھر وہ فوراً ہی ان لوگوں کی طرف مڑا جو البرٹو کے پستول سے زخمی ہوئے تھے۔

ان دونوں کے زخم معمولی تھے۔ اندھا دھند چلائی ہوئی ایک گولی نے ایک کا شانہ اور دوسری گولی نے دوسرے کی ران کا گوشت ادھیڑ ڈالا تھا۔ کوئی گولی کسی کے جسم میں پیوست نہیں ہوئی تھی۔

"قیدیوں اور لاشوں کے ساتھ واپسی کی تیاری کرو!" اول خان نے دونوں زخمیوں کو دلاسا دینے کے بعد ایک اپنے بردار

شخص سے کہا "مکان کو سیل کرانے کے بعد تین آدمی یہاں چھوڑ دو۔ واپسی میں دیر نہیں ہونی چاہیے۔ فائرنگ بند ہونے کے بعد لوگ گھروں سے باہر نکلنے شروع ہو جائیں گے۔"

وہ شاید اسی دن یا اول خان کا نائب تھا۔ اس سے فارغ ہو کر اول خان ہم دونوں کو زینوں کے راستے چھت پر لے گیا۔ وہاں ایک بگڑی ہوئی بلکہ ڈراؤنی لاش پڑی ہوئی تھی۔ شاید اس کے چہرے پر بیک وقت کئی گولیاں لگی تھیں جنھوں نے اس کا پورا چہرہ اڑا دیا تھا۔ خون آلود گردن کے اختتام پر بس کچھ چیتھڑے جھول رہے تھے جنھیں چہرے کا نام دیا جا سکتا تھا۔

"اس شخص نے ہمیں سب سے زیادہ نقصان پہنچایا ہے۔" اول خان کی آواز دل گرفتہ ہو گئی۔ "خدا کرے کہ بٹ صرف زخمی ہوا ہو۔ وہ میرے بہترین آدمیوں میں سے ہے۔"

"یہ یہاں چھت پر کیا کر رہا تھا؟" ورا نے متاسفانہ حیرت کے ساتھ پوچھا۔

"یہ شاید اپنے معمول کے مطابق چھت پر چھپ کر عمارت کی دیکھ بھال کر رہا تھا۔ جب مقررہ وقت پر کمانڈو یہاں آ کر ادھر ادھر ہو رہے تھے تو اس نے ان میں سے کسی ایک کو دیکھ لیا اور اس پر پورا برسٹ خالی کر دیا۔ میں نے اسے بھی دیکھا لیکن شاید ہے کہ اس کے پورے بدن میں گولیاں لگی ہیں۔ وہ گرتے ہی بے ہوش ہو گیا تھا۔ اس شخص کے فائر کرتے ہی میرے دو مرے آدمیوں نے دیوار سے اوپر ابھرا ہوا اس کا چہرہ دیکھ لیا۔ یہ نشانہ لینے کے لیے اوپر اٹھنے پر مجبور تھا پھر اس پر بیک وقت کئی رائفلیں فائر ہو گئیں اور یہ جہنم واصل ہو گیا۔"

ہم تینوں بوجھل قدموں کے ساتھ نیچے آئے تو اس قلیل سی مدت میں وہاں سے سب کچھ سمیٹ لیا گیا تھا۔ البرٹو ملیبا کی لاش بھی غائب ہو چکی تھی۔ ہمارے نیچے اترتے ہی ایک آدمی اوپر والی لاش کی طرف دوڑ گیا۔ مسلح افراد سے بھری ہوئی اس عمارت میں ہم تینوں کے علاوہ صرف چار نفوس باقی رہ گئے تھے۔

ہماری روانگی سے پہلے ہی اوپر جانے والا بغیر سر کی لاش کو اپنے کندھے پر لاد کر تیزی کے ساتھ پھاٹک کی طرف چل رہا تھا۔ اس طرح وہاں صرف وہی تین آدمی رہ گئے تھے جنھیں عمارت کی نگرانی کرنی تھی۔

ان تینوں کو ہدایت دینے کے بعد اول خان شکست خوردہ انداز میں ہمارے ساتھ واپس چل دیا۔

"تم افسردہ کیوں ہو؟ بٹ زندہ ہو گا۔" میں نے اسے دلاسا دینا چاہا۔

اس نے سر اٹھا کر میری طرف دیکھا تو اس کی آنکھوں میں بجلی سی کوند رہی تھی۔ اس نے گلوگیر آواز میں کہا "خدا کرے کہ ایسا ہی ہو۔ میں نے کلاشنکوف کا پورا برسٹ کھانے والوں کو بہت کم زندہ بچتے دیکھا ہے۔"

"تمہارے یہ تینوں آدمی یہاں کافی رہیں گے۔" چند لمحوں کے بعد ورا نے اسے ایک معقول بات کی طرف توجہ دلاتے ہوئے کہا "تھوڑی دیر بعد یہاں مشتعل تماشائیوں کی بھیڑ جمع ہونی شروع ہو گی تو تمہارے تین آدمی ان کو نہیں سنبھال پائیں گے۔ ہو سکتا ہے کہ یہاں بلوہ......"

"پولیس آ رہی ہے۔ میری گاڑی پولیس کی آمد کے بعد ہی یہاں سے روانہ ہوگی۔" اس نے بات کاٹ کر کہا "ہم لوگ غیر ضروری طور پر پبلک میں آنا پسند نہیں کرتے۔"

اس کی زبان سے گاڑی کا ذکر سن کر میں نے اسے یاد دلانا چاہا کہ اس گاڑی کا ڈرائیور زخمی کمانڈو کو لے کر اسپتال گیا ہوا ہے لیکن پھر بھی خاموش ہی رہا۔ اس دل گرفتہ ماحول میں ذرا ذرا بات پر چھیڑ چھاڑ کچھ مناسب نہیں تھی۔ بعد میں پتا چلا کہ وہ اسی ٹرک سے واپس جانے کا ارادہ رکھتا تھا جسے اس نے بھیڑیو کا نام دیا تھا۔ اس ٹرک کے عقبی حصے میں اول خان کے مسلح آدمیوں کے ساتھ ہی قیدی بھی تھے اور دو عدد لاشیں بھی۔

ہمارے وہاں پہنچنے تک پولیس کی دو گاڑیاں سائرن بجاتی ہوئی آ پہنچیں۔ انھوں نے ہم لوگوں سے کوئی تعرض نہیں کیا۔ نہ ہی اول خان نے انھیں بریف کرنے کی کوئی ضرورت محسوس کی۔ ان کے آگے نکلتے ہی ہم تینوں بھی ٹرک کے کیبن میں گھس کر بیٹھ گئے اور ڈرائیور نے انجن اسٹارٹ کر دیا۔

البرٹو ملیبا جو ہم سب کے لیے ایک ڈراؤنا عجوبہ بن کر رہ گیا تھا، اس وقت مردہ حالت میں ہماری تحویل میں تھا لیکن میرا ذہن ان واقعات میں الجھا ہوا تھا جن کا آغاز اس کی جبری موت کے بعد ہوا تھا۔ اول خان شاید مسلسل بٹ ہی کے بارے میں سوچے جا رہا تھا اور ورا جو بدترین حالات میں بھی چہکنے لگتی تھی، مجبوراً خاموش تھی۔

ہم تینوں اپنے اپنے خیالات میں گم اور خاموش تھے۔ ماحول بوجھل اور سوگوارانہ تھا۔ ایک بڑا مقابلہ جیتنے کی جو خوشی ہونی چاہیے تھی وہ یکسر مفقود تھی اور ٹرک تیز رفتاری کے ساتھ اسلام آباد کی طرف سفر کر رہا تھا۔

**اس دلچسپ ترین داستان کے بقیہ واقعات بارہویں حصے میں ملاحظہ فرمائیں**

ایک نوجوان کی خودنوشت جوانیوں کے ہاتھوں برباد ہو کر منزل کا نشان کھو بیٹھا تھا۔ ان نوجوانوں کی داستان عبرت جن کی پرورش رشوت کے مال سے ہوئی تھی۔ زر پرستوں کا احوال جنہیں سونے چاندی کی خیرہ کن چمک نے بینائی سے محروم کر دیا تھا۔ موت کے ان سوداگروں کا ماجرا جو بچے بچوں تک کو [illegible] زہر پلا رہے ہیں۔

سسپنس کا ایک تحیر خیز سلسلہ [illegible] کی صحت کے لیے

**اس** ٹھکانے پر البرٹو و ملیسا کے ساتھ سات مقامی افراد موجود تھے۔ ان میں سے چار زخمی حالت میں پکڑے گئے تھے۔ ایک اس عمارت کی چھت پر مارا گیا تھا۔ بقیہ دو افراد آخری مرحلے پر البرٹو کے ساتھ ایک کمرے میں محبوس تھے اور اس نے خود ہی فائرنگ کر کے انہیں ٹھکانے لگانے کی کوشش کی تھی لیکن وہ دونوں ہی کاری زخم کھانے کے باوجود زندہ تھے البتہ ان کے زخموں سے خون بہت تیزی کے ساتھ بہہ رہا تھا۔

بعد ازاں جب ہمارا کارواں اسلام آباد میں اسپیشل ٹاسک فورس کے ٹھکانے پر رکا تو اس کے عقبی حصے سے اترنے والوں نے بتایا کہ البرٹو کے ہاتھوں زخمی ہونے والے دونوں قیدیوں نے راستے میں دم توڑ دیا تھا۔ اس طرح البرٹو و ملیسا سمیت مرنے والوں کی تعداد چار ہو گئی تھی جب کہ چار زندہ قیدی موجود تھے۔

کمانڈر نے نہایت تپاک کے ساتھ ہم لوگوں کا استقبال کیا کیونکہ ہم لوگوں نے اس کی توقع سے کہیں زیادہ تیزی کے ساتھ البرٹو کا کھوج لگا کر اسے نیست و نابود کر دیا تھا لیکن جب اول خان نے اسے بٹ نامی کمانڈو کے بری طرح زخمی ہونے کے بارے میں بتایا تو وہ بھی اداس اور دل گرفتہ ہو گیا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا کہ جیسے زخمی کمانڈو اسپیشل ٹاسک فورس میں اپنی بے جگری کی وجہ سے ہر ایک کا منظور نظر رہا ہو۔

زندہ قیدیوں کو وہیں اتار لیا گیا۔ لاشیں اسی ٹرک کے ذریعے اسپتال روانہ کرنے کا پروگرام تھا۔ کمانڈر ہم دونوں کے ساتھ ٹرک کے عقبی حصے میں چڑھ گیا تاکہ اپنی نگاہوں سے لاشوں کا جائزہ لے سکے۔

ٹرک کے آہنی فرش پر کافی خون پھیلا ہوا تھا۔ بعض جگہوں پر اس نے سیاہی مائل لوتھڑوں کی شکل اختیار کر لی تھی۔ بقیہ چہرے ناقابل شناخت تھے ہی لیکن البرٹو و ملیسا کا چہرہ بھی بری طرح مسخ ہو کر رہ گیا تھا۔ کمانڈر نے خاص طور پر اس کے دونوں ہاتھوں کا جائزہ لیا اور بے اختیار اس کے ہونٹوں سے ایک گہرا سانس آزاد ہو گیا کیونکہ البرٹو کی دونوں ہتھیلیوں کی پشت اور کلائی کے نچلے جوڑ کی جلد پر پلاسٹک سرجری کے بہت باریک سے نشانات واضح طور پر نظر آ رہے تھے۔

"ہم عمر بھر اس بات کا شبہ بھی نہیں کر سکتے تھے۔" کمانڈر نے میری پشت پر ہاتھ رکھ کر بوجھل آواز میں کہا۔ "پتا نہیں ان سفاک مجرموں نے بے چارے ظفر کو کیسی کیسی اذیتیں دے

کیا را ہو گا۔"

میں خاموش ہی رہا۔ ہم تینوں ٹرک سے نیچے اتر آئے اور اول خان کی ہدایت پر چھ غیر ملکی لاشوں کے ساتھ اسی ٹرک پر روانہ ہو گئے۔

اول خان اس آپریشن کی رسمی رپورٹ تیار کرنے کے لئے کمانڈر کے ساتھ اس کے دفتر میں چلا گیا اور میں ویرا کے ساتھ عمارت کے رہائشی حصے میں لوٹ آیا جہاں ہمارا قیام تھا۔

"البرٹو بھی آخر کار اپنے انجام کو پہنچ ہی گیا۔" ویرا نے تھکے ہوئے انداز میں کہا "رفتہ رفتہ یہ بات ثابت ہوتی جا رہی ہے کہ کسی بھی ملک کے قانون سے لڑنے والے لمبی مدت تک نہیں ٹک سکتے۔ قانون کے محافظوں کے ساتھ آنکھ مچولی کا کھیل طویل تو ہو سکتا ہے لیکن آخر کار جیت قانون ہی کی ہوتی ہے۔"

"یہ تو بہت پرانا کلیہ ہے۔ حیرت ہے کہ بات اب تمہاری سمجھ میں آ رہی ہے!" میں نے کہا "اردو میں مشہور کہاوت ہے کہ سو دن چور کے، ایک دن کوتوال کا۔ اور وہی دن چور کو لے ڈوبتا ہے۔"

"ہر شخص کو ہر کہاوت کی سچائی کا ثبوت آسانی سے نہیں ملتا۔" وہ کھلکھلاتی سی مسکراہٹ کے ساتھ بولی "تم البرٹو و بلیسا پر اپنا محاورہ چسپاں کر رہے ہو لیکن اس کے آدمیوں کے ہاتھوں بری طرح زخمی ہونے والے کمانڈو کو کہاں لے جاؤ گے؟ وہ کسی بھی اعتبار سے مجرم نہیں تھا۔ اسے زندہ رہنا چاہئے تھا لیکن مجھے اندیشہ ہے کہ وہ جانبر نہ ہو سکے گا۔ اپنے مقصد کی سچائی کے باوجود وہ خسارے میں رہا۔"

"یہ تمہارا فلسفہ ہو سکتا ہے مگر مجھے اس سے اختلاف ہے۔ اس نے اپنے خون سے ایک مقصد اور مشن کی آبیاری کر کے دوسروں کے لئے مثال قائم کی ہے۔ وہ مر بھی گیا تو اس کا نام عزت اور احترام سے لیا جائے گا۔ تم اسے البرٹو کی صف میں شمار نہیں کر سکتیں۔"

ویرا اچانک مسکرانے لگی۔ "تم لوگوں نے موت کو بھی بہت سے خانوں میں بانٹا ہوا ہے۔ حرام موت، ذلت کی موت، بے مقصد موت، باعزت موت اور پھر شہادت! تمہارے مذہب میں لڑنے مرنے والوں کے لئے بھی ایک ایسا ہی اچھوتا اعزاز رکھا گیا ہے کہ مسلمان سپاہی موت سے بے خوف ہو کر شہادت کی آرزو میں بس لڑتا ہی چلا جاتا ہے۔

جدید تہذیب و تمدن اور تجربہ کو نکال لیا جائے تو شاید آج بھی یہ مغربی تہذیب ہی مسلمان قوموں سے ہی خائف ہیں ورنہ حقیقت صرف اتنی سی ہے کہ مرنے والا مر جاتا ہے۔ اس کے لیے زندگی ایک بھولا ہوا سا خواب بن کر رہ جاتی ہے۔ موت کے بعد اسے کس نام سے پکارا جاتا ہے؟ اس سے موت کی اٹل حقیقت میں ذرا سی بھی تبدیلی نہیں آتی۔"

"مجھ سے اس موضوع پر بحث نہ کرو۔" میں نے اس کی بات کاٹتے ہوئے کہا "میں بہت زیادہ باعمل مسلمان نہیں ہوں لیکن پھر بھی میں اس بارے میں بے تکان تقریر کر سکتا ہوں۔"

"نہیں ایسا تو نہیں کہ تمہارے شی سے منحرف ہونے میں بھی اسی بات کا دخل رہا ہو؟"

"کس بات کا؟" اس کا مفہوم واقعی میرے پلے نہیں پڑ سکا تھا۔

"ہیروئن فروش کی موت تمہارے معاشرے میں کسی عزت و احترام کی حق دار نہیں ہوتی۔"

"تم بلاوجہ بات سے بات پیدا کرنے کی کوشش کر رہی ہو۔ تم اچھی طرح جانتی ہو کہ میرے انحراف کی وجوہ بہت مختلف اور ٹھوس تھیں۔ تم خود بھی ان کے جواز کی قائل تھیں۔ اگر جمی لائینز کے قول و فعل میں منافقانہ تضاد سامنے نہ آتا تو شاید میں آج بھی اسی کے لئے کام کر رہا ہوتا۔"

"تم بعض اوقات ضرورت سے زیادہ سنجیدہ ہو جاتے ہو۔" وہ دلفریب مسکراہٹ کے ساتھ بولی "اسی لئے کبھی کبھار تمہیں خواہ مخواہ چڑانے میں لطف آتا ہے۔"

البرٹو و بلیسا کا نام جس زور و شور کے ساتھ ہم لوگوں کے سامنے آیا تھا، اس کا قصہ اسی قدر اچانک نمٹ گیا تھا۔ یہ اور بات تھی کہ اول خان اسے زندہ گرفتار کرنے کی حسرت پوری نہ کر سکا۔ حالات نے اچانک ہی ایسا موڑ لیا کہ اول خان اس کے ناپاک وجود پر اپنی کلاشنکوف کا میگزین خالی نہ کرتا تو وہ اسپیشل ٹاسک فورس کے نہ جانے کتنے آدمیوں کو ہلاک اور زخمی کر ڈالتا۔

اس بارے میں اب صرف دو نکات قابل غور رہ گئے تھے۔ اول یہ کہ اولیانو کی فیکس مشین پر البرٹو کے لئے آنے والے مبہم سے پیغام کا اصل مقصد کیا تھا؟ دوم یہ کہ اس کا وہ زیب بافتہ بندر کہاں تھا جو اولیانو کے دفتر کے دوران حفاظت میں مقابلے کی رات زندہ بچ گیا تھا؟ اس رات وہاں

وہ بندر دیکھے گئے تھے۔ ایک کو میں نے مار ڈالا تھا جب کہ دوسرا غائب ہو گیا تھا۔ اس بندر کے ہاتھ نہ آنے کا مطلب تھا کہ البرٹو' ہینڈلٹ ٹاؤن والے مکان کے علاوہ کسی اور ٹھکانے پر بھی قابض تھا جہاں وہی ایک نہیں بلکہ دوسرے تربیت یافتہ اور زیر تربیت بندر موجود ہو سکتے تھے۔

مجھے اس بارے میں قیدیوں سے کوئی امید نہیں تھی۔ البرٹو بلیسا ایسا کچا مجرم نہیں تھا جو غیر ضروری طور پر مقامی بدمعاشوں کو اپنے اصل مقاصد کی ہوا لگنے دیتا۔ اس نے یقینی طور پر محدود مقاصد کے لئے ان کی خدمات حاصل کی ہوں گی اور وہ بدترین تشدد کے باوجود اس سے آگے کی بات بتانے سے قاصر ہوتے۔

وہ پنڈی اور اسلام آباد کی الجھنیں تھیں جو البرٹو بلیسا کا پتا صاف ہونے کے بعد ثانوی حیثیت اختیار کر گئی تھیں اور کراچی کے معاملات میرے ذہن میں دستک مارنے لگے تھے۔

اول خان کے فرض شناس آدمیوں نے ہدایت ملتے ہی ان مشکوک اور مسلح افراد کو مار بھگایا تھا جو غزالہ اور سلطان شاہ کا تعاقب کر کے انہیں ہراساں کر رہے تھے۔ اس کامیابی کے باوجود وہ لوگ ان دونوں کی نگرانی کر رہے تھے لیکن میرے لئے اس دھمکی کو یکسر فراموش کر دینا ممکن نہ تھا جو غزالہ کو اغوا کر کے علاقہ غیر میں فروخت کر دینے کے بارے میں دی گئی تھی۔ صورت حال کی نزاکت کا تقاضا تھا کہ میں جلد از جلد کراچی پہنچ کر ان دہشت گردوں کے مطالبات سے واقف ہونے کی کوشش کروں تاکہ کوئی ناگوار واقعہ پیش آنے سے پہلے اس کا تدارک کیا جا سکے۔ اس کے ساتھ ساتھ یہ خبر بھی تشویشناک تھی کہ کوئی چینی جو ڈوان کو انگ فو کا مرکز گا تھا میرے بارے میں تجسس ہو چکا تھا۔

میں اپنے انہی خیالات میں گم تھا کہ دروازے پر ہلکی سی دستک کے بعد اول خان اندر آ گیا۔ اس کے پیچھے ہی ایک آدمی بھاپ اڑاتی ہوئی گرم گرم چائے کی پیالیوں کی ٹرے لئے موجود تھا۔

"میرا خیال تھا کہ اس بھاگ دوڑ کے بعد تم دونوں چائے کی ضرورت محسوس کر رہے ہو گے۔" اس نے اندر داخل ہوتے ہوئے خوش دلی کے ساتھ کہا۔

اس کا آدمی چائے کی ٹرے تپائی پر رکھ کر باہر چلا گیا تو میں نے کہا "چائے سے زیادہ تمہاری ضرورت محسوس ہو رہی تھی۔ معلوم ہوتا ہے کہ تم بہت زیادہ تھک گئے ہو۔"

"تھکا نہیں ہوں' میرا بس چلتا تو آج البرٹو بلیسا کے خاتمے کی خوشی میں یہاں جشن برپا کروا دیتا۔۔۔۔"

"وہ تو اب بھی ہو سکتا ہے۔" ویرا نے اس کی بات درمیان میں سے ہی اچک لی۔ "ایک بوتل کے ساتھ اپنے کمانڈر کو یہاں لے آؤ۔ رات بھر خوب ہنگامہ رہے گا اور کوئی نہیں سو سکے گا۔ میں شرط لگا کر دعویٰ کرتی ہوں کہ اسے قوالیاں گانے پر مجبور کر دوں گی۔"

"وہ بہت جہاندیدہ آدمی ہے۔ اس کا رویہ ہمیشہ اپنے منصب کے شایان شان رہتا ہے۔" اول خان نے مسکراتے ہوئے دھیمی آواز میں کہا "میرا مطلب جشن شراب نوشی سے نہیں بلکہ اصلی جشن سے تھا لیکن بٹ کے بری طرح زخمی ہو جانے کی وجہ سے ہر ایک کو ذہنی صدمہ پہنچا ہے۔ میں خود بھی دل وجان سے اس کی مردانگی کی قدر کرتا ہوں۔ ایسے دلیر آدمی کا یوں مارا جانا میرے لئے اذیت ناک ثابت ہوا تھا۔"

"اب اس کی کیا حالت ہے؟" میں نے پر تشویش لہجے میں پوچھا۔

"یہ معجزہ ہی ہے کہ اس کا اوپری دھڑ بالکل محفوظ رہا اور ساری گولیاں ٹانگوں میں لگیں۔ لیکن وہ خون اور مٹی میں اس بری طرح لتھڑ گیا تھا کہ ہمیں کوئی اندازہ ہی نہیں ہو سکا۔ اس کی داہنی ٹانگ کی دو ہڈیاں بری طرح ٹوٹی ہیں اور کمبائنڈ ملٹری اسپتال کے عین ماہر ترین سرجن اس کی مائیکرو سرجری میں مصروف ہیں۔ وہ بچ تو جائے گا لیکن دعا کرو کہ اسے معذوری کے عذاب سے دوچار نہ ہونا پڑے۔"

"یہ مائیکرو سرجری کیا بلا ہوتی ہے؟" ویرا نے دلچسپی کے ساتھ سوال کیا۔

"مجھے جو کچھ بتایا گیا ہے' اس کے مطابق ہڈی کے کئی چھوٹے چھوٹے ٹکڑے ہو جانے پر' ان تمام ٹکڑوں کو کسی خاص دھات کے تاروں یا تاگوں میں پرو کر' انہیں ان کے اصل مقام پر بٹھائے جانے کا عمل مائیکرو سرجری کہلاتا ہے۔" اول خان نے بدانداز مجھے میں بتایا۔ "اس کے لئے خاص مہارت اور احتیاط کی ضرورت ہوتی ہے۔"

"اس کی زندگی کی نوید نے تمہارے موڈ پر خاصا خوش گوار اثر ڈالا ہے۔" میں نے کہا۔

"یہ بھی ایک اہم سبب ہے لیکن البرٹو بلیسا کے غیر متوقع خاتمے نے خفیہ اداروں میں کھلبلی مچا دی ہے۔ اس کی موجودگی کا معاملہ پوری طرح ابھرنے سے پہلے ہی اس کی لاش کی ذرا سی اطلاع سے ہر طرف بھونچال آ گیا ہے اور ہماری فورس پھر سرخرو ہو گئی ہے۔"

"ہر کام اپنے وقت پر اور اپنی رفتار سے ہوتا ہے لیکن ایسی حاسدانہ رقابتیں بعض اوقات بد دلی پیدا کرنے کا سبب

بھی بن جاتی ہیں۔" وہ بولی۔ "کل تک سب اسپیشل ٹاسک فورس کے بنیادی ڈھانچے کو تنقید کا نشانہ بنا رہے تھے اور آج وہ کوئی اور جواز پیدا کر کے البرٹو و بلیسا کی ہلاکت کی اہمیت کو گھٹانے کی کوشش کر رہے ہیں۔"

"آج کوئی زبان نہیں کھول سکے گا۔" ارل خان کے لبوں پر پُراعتماد مسکراہٹ رینگ آئی۔ "وزارت داخلہ میں اس وقت ایک ہنگامی اجلاس کر لیا گیا ہے۔ جہاں ہمارا کمانڈر اپنے بڑوں کے ساتھ تفصیلی بریفنگ دے گا۔ میں کمانڈر کو رخصت کرنے کے بعد ہی ادھر آیا ہوں۔"

"اور وہ چاروں قیدی کہاں ہیں؟" میں نے فوراً ہی اگلا سوال داغ دیا۔

"وہ اسی عمارت میں ہیں۔ انہیں ضابطے کی پوچھ گچھ کے بعد ہی نہیں بھیجا جائے گا۔"

"تمہارے آدمیوں نے اُن پر فوراً کام شروع کر دیا ہوگا۔ وہ کیا کہتے ہیں۔"

"فی الحال ان کی زبانیں بند ہیں۔ اُن کے زخموں پر پسی ہوئی مرچیں چھڑکنے کی تیاریاں ہو رہی ہیں۔ چائے پینے کے بعد انہیں دیکھیں گے۔"

"میرا خیال ہے کہ اب شہباز خان کو بھی اٹھوا لیا جائے۔" میں نے چونک کر کہا۔ "ان چاروں کے مقابلے میں وہ البرٹو، بلیسا یا نقلی ظفر سے زیادہ قریب تھا۔"

"تم ٹھیک کہتے ہو۔" ارل خان اضطراری طور پر اٹھ کر کھڑا ہوا۔ "اسے البرٹو کے عبرت ناک انجام کی بھنک بھی مل گئی تو وہ روپوش ہو جائے گا۔ مجھے فوراً ہی ایک پارٹی اس کی طرف روانہ کر دینی چاہیے تھی۔"

ہم تینوں اپنی اپنی پیالیاں خالی کر کے فوراً ہی اس کمرے سے نکل آئے اور ارل خان کے دفتر کی طرف چل دیے جہاں اس وقت بھی خاصی چہل پہل تھی۔

اسپیشل ٹاسک فورس کا نظام اس قدر سلجھا ہوا اور سیدھا سادا تھا کہ ارل خان کو اپنے آدمیوں کو نئے مشن پر روانہ کرنے میں بمشکل دس منٹ صرف ہوئے۔ اس کے بعد وہ ہمیں لے کر ایک اندرونی کمرے کی طرف چل دیا جہاں اس کے دو مسلح آدمی چاروں قیدیوں کی نگرانی کر رہے تھے۔

وہ چاروں مضبوط رسیوں سے علیحدہ علیحدہ کرسیوں میں جکڑے ہوئے تھے۔ ان کے متوحش چہروں سے خوف اور سراسیمگی کا اظہار ہو رہا تھا۔ ہمارے قدموں کی چاپ سن کر ان چاروں نے ہی ہماری طرف گردنیں گھمائیں تب ان میں سے ایک کی آنکھوں میں شناسائی کی تحیر آمیز چمک نظر آئی۔ اس وقت وہ شخص میری طرف نگراں تھا اور ہی مجھے ہی دیکھے جا رہا تھا۔

"اب کہو! تمہارے کیا ارادے ہیں؟" ارل خان نے کمرے کے وسط میں پہنچ کر کرخت آواز میں کہا۔ "ہم قیدیوں پر زیادہ محنت کرنے کے عادی نہیں ہیں۔ تمہارے زخموں پر مرچیں چھڑکیں گے۔ اس پر بھی تمہیں ہوش نہ آیا تو آہنی کرسیوں سے بجلی رو گزاری جائے گی اور زبان نہ کھولنے کی صورت میں یہی بجلی جھٹکے تم چاروں کو اپنے موجودہ مالک کے پاس پہنچا دیں گے۔"

وہ آدمی دہشت زدہ ہو کر اپنے ہونٹوں پر زبانیں پھیرنے لگے۔ تیسرے کی حالت میں کوئی نمایاں تبدیلی رونما نہیں ہوئی لیکن مجھے دیکھ کر چونکنے والا چوتھا بدمعاش دھیمی آواز میں بولا "میرا خیال ہے کہ ہم لوگوں کو ایک دوسرے کے بارے میں غلط فہمی ہوئی ہے۔ ظفر دادا ہم لوگوں کی لائن کا آدمی نہیں تھا۔ تم بلاوجہ ہی اس پر چڑھ دوڑے تھے اب یہ معاملہ یہیں ختم ہو جانا چاہیے۔"

"کیسی غلط فہمی؟ تم کیا بکواس کر رہے ہو؟" ارل خان بگڑ کر غرایا۔

میں نے پھرتی کے ساتھ اسے روک لیا۔ "ٹھہرو! اس کی بات سن لینے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ ہو سکتا ہے کہ یہ بھی کوئی دلچسپ کہانی ہو۔" پھر میں... اس بندھے ہوئے شخص سے مخاطب ہو گیا۔ "تم جو کہنا چاہتے ہو، رکے بغیر سناتے جاؤ ورنہ میرے ساتھی کا دماغ سنک گیا تو تمہارے ستارے گردش میں آجائیں گے۔"

"زبیری صاحب! میں نے تمہیں پہچان لیا ہے۔" وہ بھرائی ہوئی آواز میں بولا "میں کئی برس پہلے کراچی میں تم سے ملا تھا۔ مجھے معلوم ہے کہ تم کراچی کے ہیروئن کنگ ہو۔ ظفر دادا کا تمہاری لائن سے دور کا بھی واسطہ نہیں تھا۔ تم بلاوجہ ہی اس بے چارے پر چڑھ دوڑے تھے۔ تمہاری نفری اور تیاری دیکھ کر ہم تم لوگوں کو سرکاری آدمی سمجھ رہے تھے اس لیے ہم نے اپنی زبانیں بند رکھی ہوئی تھیں۔ اب میں نے تمہیں پہچان لیا ہے تو ہم لوگوں کو اس مصیبت سے نجات ملنی چاہیے۔ ہم تمہیں ہر بات صاف صاف بتا دیں گے۔"

"میرا خیال ہے کہ یہ ٹھیک کہتا ہے۔ اس کی بندشیں کھول دو!" میں نے براہِ راست ارل خان کے آدمی سے کہا۔ اس نے استفہامیہ طلب نگاہوں سے ارل خان کی طرف دیکھا اور اس کا اشارہ پا کر مجھے پہچاننے والے قیدی کی کرسی کی طرف بڑھ گیا۔

وہ زخمی قیدی رسیاں کھلنے کے بعد لنگڑاتا ہوا کرسی سے اٹھا اور اپنا دایاں ہاتھ پیشانی تک لے جاتے ہوئے تقریباً

ہانپتے ہوئے بولا۔ "ڈپٹی صاحب! تم واقعی کرتے ہو۔ میں پوچھتا رہا ہوں کہ ظفر واوا نے کبھی بھی ہیروئن کے ایک گرام کا بھی لین دین نہیں کیا تھا۔"

"پھر اس نے تم لوگوں کو کیوں پالا ہوا تھا؟" میں نے اُن چاروں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے تلخی سے پوچھا۔

"اپنی حفاظت اور رازداری کے لئے' یہ اس کی مجبوری تھی۔ صاحب! تم کو معلوم نہیں کہ وہ ہماری مدد سے کتنی بڑی قومی خدمت دے رہا تھا۔ وہ ایک بہت بڑے فوجی افسر کے اشارے پر جنگلی بندروں کو سدھا رہا تھا۔ ہم دن رات ظفر واوا اور اس کے بندروں کی حفاظت کرتے تھے تاکہ کسی کو یہ زبردست راز معلوم نہ ہو سکے۔ وہ فوجی افسر' ظفر واوا کے رہتے ہوئے بندروں پر خوب پیسہ بنا رہا تھا کیونکہ یہ بندر بھارت اور کشمیر میں جاسوسی اور تخریب کاری کرنے کے کاموں کے لئے سدھائے جا رہے تھے۔ ظفر واوا بندروں کی رگ رگ کو سمجھتا تھا۔ انہیں سدھاتے ہوئے کبھی کبھی تو وہ خود بھی بڑا بندر نظر آنے لگتا تھا۔" اچانک اس کے ایک ساتھی نے کھانسنا شروع کر دیا اور وہ اپنی کہانی ادھوری چھوڑ کر اس کی طرف متوجہ ہو گیا۔

"تم اپنی کہانی جاری رکھو۔ یہ کھانستے ہوئے مرے نہیں جائے گا۔" ارل خان نے اسے ٹوکا۔

"کچھ دنوں سے سرکاری خفیہ محکمے کا ایک رشوت خور افسر ظفر واوا کے پیچھے لگ گیا تھا۔" اس نے اپنی بات دوبارہ شروع کرتے ہوئے کہا۔ "اسے کہیں سے بندروں والے معاملے کی بھنک مل گئی تھی اور یہ بھی معلوم ہو گیا تھا کہ بڑا فوجی افسر ہر تربیت یافتہ بندر کے دو سے ڈھائی لاکھ روپے وصول کر کے خوب مال بنا رہا ہے۔ وہ اس رقم میں اپنا حصہ چاہتا تھا۔ ظفر واوا وہ سارا کام ملک اور قوم کی خاطر کر رہا تھا اس نے صاف بتا دیا کہ اصل لاٹری بیچ کے آدمی کی نکلی ہوئی ہے۔ خود اسے تو اتنا کم معاوضہ ملتا تھا کہ اخراجات اور ہماری تنخواہوں کی ادائیگی کے بعد اس کا مشکل ہی سے گزارہ ہو رہا تھا۔ اسے اپنے مطالبے کے لیے فوجی افسر سے رجوع کرنا چاہیے۔ وہ فوجی افسر سے ڈرتا تھا اور ظفر واوا ہی کے ذریعے بات آگے بڑھانی چاہتا تھا۔ اپنی کوشش میں ناکامی پر اس نے ظفر واوا کو دھمکی دی کہ وہ اسے غداری کے الزام میں اندر کرا دے گا۔ پھر اس نے بندروں کے کارخانے سے جانے والے تین بندر غائب کر کے کھوج پہنچائے اور انہیں پکڑوانے کے بعد ظفر واوا کی تلاش شروع کر دی۔۔۔"

"ایک منٹ!" ورا نے ہاتھ اٹھا کر اسے خاموش

کرو بیا۔ "یہ بندروں کے کارخانے والی کیا بکواس ہے؟ کیا بندر بھی مشینوں پر بنائے جا رہے تھے؟"

اس کے متورم ہونٹوں پر خفیف سی مسکراہٹ پھیلتی ہوئی محسوس ہوئی اور وہ آہستہ سے بولا۔ "بندر تو کسی جنگل ہی سے لائے جاتے تھے لیکن انہیں چھپانے اور سدھانے کے لیے پشاور روڈ پر واقع ایک نمبر فیکٹری استعمال کی جاتی تھی۔ پانچ ایکڑ زمین پر مشتمل وہ گودام اور کارخانہ برسوں سے بند پڑا ہوا ہے۔ ہم ابھی تک وہیں رہ رہے تھے۔ [illegible] سے بندر پکڑے جانے کی خبر ملتے ہی ظفر دادا ہم لوگوں کے ساتھ پریذیڈنٹ ٹاؤن والے مکان میں چھپ گیا۔ وہ خفیہ محکمے کے رشوت خور افسر سے بہت خوفزدہ تھا۔ تم لوگ آئے تو وہ سمجھا کہ وہی افسر اپنی نفری لے کر اس کے سر پر پہنچ گیا ہے۔"

"ظفر کے سدھائے ہوئے بندر کہاں ہیں؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے پوچھا۔

"صرف ایک بندر تیار ہے۔ باقی پانچ بندروں پر وہ کام کر رہا تھا۔ وہ سب میاں جاوید کی ویران نمبر فیکٹری میں ہی موجود ہونے چاہئیں۔" اس نے کہا۔

"تم لوگوں نے اسلام آباد سے آگے ایک ویران علاقے میں اقوام متحدہ کی ایک ایجنسی کو بھی اپنا اڈا بنایا ہوا تھا؟" میں نے درشت لہجے میں سوال کیا۔

"اس کے بارے میں ہمیں کچھ نہیں معلوم۔" وہ گھگھیاتے ہوئے بولا۔ "ہم چاروں تو ظفر دادا اور اس کے بندروں کی حفاظت کے لیے دن رات نمبر فیکٹری میں رہتے تھے یا پھر پریذیڈنٹ ٹاؤن والی کوٹھی میں آ گئے تھے۔ اس سے آگے کے بارے میں ظفر دادا ہی کچھ بتا سکتا تھا۔"

"ظفر کے ساتھ مرنے والے تینوں آدمی تمہارے ساتھی نہیں تھے؟" میں نے پوچھا۔

"نہیں۔" اس کی آنکھوں سے صداقت جھلک رہی تھی۔ "ان تینوں کے علاوہ راجا بازار کا عبدل بدمعاش بھی کبھی کبھی ظفر دادا کے ساتھ دیکھا جاتا تھا۔ ظفر دادا باہر کے کام انہی لڑکوں سے لیتا تھا۔ ہمارا ان سے کوئی تعلق نہیں تھا۔ بندروں کو لانے اور لے جانے کا کام بھی وہی لوگ کرتے تھے۔"

یہ قسمت کی کس قدر ستم ظریفی تھی کہ البرٹو ویلیسا اسکینڈل کے سارے بڑے مجرم اپنے خلاف فرد جرم کا سامنا کرنے کے لیے زندہ نہیں رہے تھے بلکہ کسی نہ کسی طرح جہنم رسید ہو چکے تھے، جبکہ ان کے چار غیر اہم معاونین ہمارے سامنے زندہ سلامت موجود تھے۔

البرٹو ویلیسا نے ان پاکستانی بدمعاشوں کی خدمات حاصل کرنے کے لیے جو بے بنیاد کہانی تراشی تھی، وہ واضح طور پر خاصی متاثر کن اور جذبات انگیز تھی۔ اس کہانی کی بنیاد پر یہ فیصلہ کیا جا سکتا تھا کہ ان چاروں نے اپنی دانست میں کوئی جرم نہیں کیا تھا بلکہ بھارت اور کشمیر میں اہم کارروائیوں کے لیے بندروں کی تربیت میں ظفر کا ساتھ دے کر ایک طرح کا قومی کارنامہ انجام دینے کی کوشش کی تھی۔

میرے بارے میں ایک غلط فہمی کا شکار ہو کر اس نے البرٹو ویلیسا کی کہانی کے چند ادھورے باب مکمل کر دیے تھے اور ہم اس کے طریقۂ واردات سے پوری طرح باخبر ہو چکے تھے۔ وہ اسپیشل ٹاسک فورس سے رقم نکال کر بہت محنت سے اپنے مشن پر کام کر رہا تھا لیکن کاتب تقدیر نے اس کے لیے مکمل شکست لکھ دی تھی جسے وہ اپنی سرتوڑ کوششوں کے بعد بھی نہیں ٹال سکا تھا۔

"ظفر بندروں کی تربیت کے منصوبے پر کتنے عرصے سے کام کر رہا تھا؟" اول خان کو وہ اہم سوال یاد آ گیا جو میرے ذہن سے پھسل گیا تھا۔

"یہ تین چار ہفتے پرانی کہانی ہے۔ ویسے وہ پہلے بھی ہم لوگوں سے چھوٹے موٹے کام لیتا رہا تھا لیکن بندروں والا کام شروع کرنے سے پہلے وہ دو مہینوں کے لیے کہیں غائب ہو گیا تھا۔ اس نے ہمیں بتایا تھا کہ وہ بھارت اور کشمیر کے سرحدی علاقوں کا جائزہ لینے کے لیے گیا ہوا تھا۔"

وہ لفظ بہ لفظ درست کہہ رہا تھا۔ پہلے البرٹو ویلیسا پنڈی میں متعین تھا تو اس نے ان لڑکوں کے ساتھ مراسم استوار کیے ہوئے تھے۔ پھر الحدید والے قصے کے بعد اسے اول خان کی جگہ کراچی بھیج دیا گیا۔ الحدید والا معاملہ سرد خانے کی نذر ہونے کے بعد ان دونوں کو پھر ان کی پرانی جگہوں پر بحال کر دیا گیا۔ اپنی دو ماہ کی اس غیر حاضری کو البرٹو ویلیسا نے رتن کے علاقے کے دورے سے منسوب کر کے فائدہ اٹھایا تھا۔

میری اور اول خان کی نگاہیں چار ہو گئیں۔ میں نے اشارے سے اسے مطلع کیا کہ ان لوگوں سے ہمارا کام نکل چکا تھا اور وہ کوئی بھی فیصلہ کرنے کے لیے آزاد تھا۔

"اسے دوبارہ باندھ دو!" اول خان نے خشک لہجے میں اپنے آدمی سے کہا اور واپسی کے لیے مڑ گیا۔

اول خان کی اس غیر متوقع ہدایت پر اس شخص نے بلبلا کر فریاد و گریہ شروع کر دیا۔ "ڈپٹی صاحب! یہ ظلم ہے! ہم لڑکوں کو آزادی ملنی چاہیے۔ میں وعدہ کرتا ہوں کہ ہم اپنی زبانیں بند رکھیں گے۔"

ہم تینوں نے اُس کی سنی ان سنی کر دی اور تلاشی کے راستے پر بڑھتے رہے۔

"ان بے چاروں کو بے خبری میں قتل کا رستہ بنایا گیا ہے۔" چند قدم چلنے کے بعد ویرا نے زخم آمیز انداز میں کہا۔ "ان کو کچھ نہ کچھ رعایت ضرور ملنی چاہیے۔"

"قانون میں جرم' جرم ہوتا ہے۔ بے خبری کی کوئی رو رعایت نہیں کی جاتی۔" اول خان بولا۔

"تم کون سا قانونی حدود میں رہ کر کام کرتے ہو۔" ویرا نے ہنس کر کہا۔ "دیکھا جائے تو تمہاری زبان سے نکلے ہوئے ہر لفظ کو قانون کا درجہ حاصل ہوتا ہے۔ اس کی باتوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ بدمعاش ہونے کے باوجود قوم کا غدار نہیں ہے۔ اسے زیادہ سے زیادہ نادان دوست کہا جا سکتا ہے۔"

"نادان دوست' دانا دشمن سے زیادہ خطرناک ہوتا ہے۔" میں نے اسے یاد دلایا۔ "ان کے بارے میں بحث میں نہ پڑو۔ اول خان اپنے فرائضِ منصبی کا پورا شعور رکھتا ہے۔"

"ان لوگوں کے مقدر کا فیصلہ کوئی وفاقی ادارہ ہی کرے گا۔" اول خان نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "انہیں ایک آدھ روز میں کسی وفاقی تحفظاتی ایجنسی کے سپرد کر دیا جائے گا۔"

اول خان نہایت متحرک اور فعال مزاج کا مالک تھا۔ میاں جاوید کی ٹیکسٹ فیکٹری کا نام سامنے آنے کے بعد اس نے فوراً ہی ایک پارٹی ادھر بھی روانہ کر دی۔ اس تہہ خانے سے برآمد ہونے والے ہتھیاروں کے دھماکا خیز ہونے کے بارے میں اپنے ایک ماتحت کو سمجھا دیا تھا۔

وہ ان لوگوں سے فارغ ہوا ہی تھا کہ شہباز خان کے پیچھے جانے والی پارٹی واپس آگئی۔

شہباز خان کے حیا سوز اور شرمناک دھندے کے بارے میں جرمیات شک و شبے سے بالاتر تھی اس لیے اسے بہت بے رحمانہ سلوک کا نشانہ بنایا گیا تھا۔ اول خان کی ہدایت پر اسے دفتر میں لایا گیا تو اس کے اوسان خطا ہو چکے تھے اور ٹانگیں بری طرح کپکپا رہی تھیں۔ اس کے چہرے کی جلد جگہ جگہ سے پھٹ گئی تھی اور ان زخموں سے رسنے والے خون نے اس کا چہرہ بھیانک بنا دیا تھا۔

"میں بے قصور ہوں۔" وہ اندر آتے ہی دونوں ہاتھ جوڑ کر اول خان کے سامنے ہانپتے ہوئے بولا۔ "میں نے آج تک کسی کا بھنا نہیں روکا۔ میں ہر چھوٹے بڑے کا خیال رکھتا ہوں۔ کئی وزیر میرے دوست اور خیر خواہ ہیں پھر میرے ساتھ یہ ظلم اور زیادتی کیوں ہو رہی ہے؟"

اول خان نے غصے میں بے قابو ہو کر اپنی میز پر رکھا ہوا پین کشن اس کے منہ پر پھینک مارا اور دہاڑتے ہوئے بولا۔ "میں تمہارے ناپاک جسم کے بھی ٹکڑے اڑا دوں گا۔ تم جیسے لوگوں نے پورے شہر کو قحبہ خانہ بنا رکھا ہے' جہاں دوسروں کی بہن بیٹیوں کو ہر روز نیلام پر چڑھایا جاتا ہے۔"

"میں کسی کے ساتھ زبردستی نہیں کرتا۔" وہ روتے ہوئے والی آواز میں بولا۔ "ساری لڑکیاں بھاری آمدنی کی تلاش میں بہ رضا و رغبت میرے پاس آتی ہیں۔"

اس بار اول خان طیش کے عالم میں اپنی جگہ سے اٹھا اور اس نے باکسنگ کے انداز میں شہباز خان کے جبڑے پر زوردار جناتی مکا رسید کر دیا۔ وہ کراہتا ہوا پیچھے الٹ گیا۔

"دنیا کی کوئی عورت یا لڑکی اپنی خوشی سے بازار کی جنس نہیں بنتی۔" اول خان برہمی کے عالم میں غرا رہا تھا۔ "یہ تم جیسے بے ضمیر درندے ہوتے ہیں جو ان کی مجبوریوں کا سودا کر کے انہیں نت نئے گاہکوں کے حوالے کرنے کا دھندا شروع کرتے ہیں۔ مزید بکواس کی تو اب میں تمہاری جیبھی حلق میں اتار دوں گا۔"

"تم مجھے جانور کی طرح مار رہے ہو۔" وہ خون تھوکتے ہوئے کراہا۔ "مجھے یہ تو بتاؤ کہ تم مجھ سے کیا چاہتے ہو؟ مجھے سوتے سے اٹھا کر یہاں کیوں لایا گیا ہے؟ یہ کون سی جگہ ہے؟"

"تم واقعی جانوروں سے بھی بدتر ہو۔" اول خان غصے میں بہک چلا تھا اس لیے میں نے اصل موضوع کی طرف آنے کے لیے گفتگو میں اپنی ٹانگ اڑا دی۔ "تم سے تو ظفر کے بندر ہی بہتر ہیں جو اس کے سکھانے سے بہت کچھ سیکھ رہے ہیں اور اپنے مالک کا نام روشن کر رہے ہیں۔"

اس کی ورم سے تقریباً بند ہوتی ہوئی آنکھیں میرے چہرے پر مرکوز ہو گئیں۔ وہ خاموش اور مبہوت سا ہو کر مجھے دیکھے جا رہا تھا' جیسے میں نے اس سے کوئی انوکھی بات کہہ ڈالی ہو۔

"یہ کوئی پولیس اسٹیشن نہیں ہے جہاں تم بھتا دے کر اپنی جان چھڑا سکو گے۔ ہم تم سے تمہاری اور ظفر کی یاری کی کہانی سننا چاہتے ہیں۔ تم نے ہیر پھیر کی تو مار مار کر تمہارا بھیجہ نکال دیا جائے گا۔" میں نے مختصر سے وقفے کے بعد اسے اپنے اصل مقصد سے آگاہ کرتے ہوئے کہا۔

"میں کسی ظفر کو نہیں جانتا۔۔۔" اس نے خوف زدہ لہجے میں اڑنے کی کوشش کی لیکن اسی وقت اول خان نے اس کے منہ پر الٹے ہاتھ کا زوردار تھپڑ رسید کیا اور وہ چکرا

کر رہ گیا۔

"مظفر میڈلائٹ ٹاؤن کے جو بے وان سے پکڑا جا چکا ہے۔" میں نے اس کی دردناک حرکت پر رحم کھاتے ہوئے اسے آگاہ کیا۔ "اور میاں جلد جلد کی متروکہ نمبر فیکٹری بھی ہمارے قبضے میں ہے۔ تم اندازہ لگا سکتے ہو کہ تم نے اپنی زبان نہ کھولی یا جھوٹ بولنے کی کوشش کی تو تمہارا کیا حشر ہو سکتا ہے۔"

اس نے ایک بار پھر ٹال مٹول کرنے کی کوشش کی لیکن میرے انکشافات کے بعد اس کی ہمت جواب دے چکی تھی۔ مزید مار کھانے کے بعد اس نے اکھڑے ہوئے سانسوں کے درمیان اپنی کہانی شروع کر دی۔

اس کی کہانی میں کوئی نئی بات نہیں تھی۔ اس نے جو کچھ بتایا وہ وہی تھا جو ہم زخمی قیدی سے سن چکے تھے۔ فرق صرف اتنا تھا کہ شہباز خان کو البرٹو بلیسا نے بتا دیا تھا کہ وہ اسپیشل ٹاسک فورس کا ایک اعلیٰ افسر ہے اور بندروں کے ذریعے اہم فوجی مقاصد حاصل کرنے کے لیے ایک منصوبے پر خفیہ کام کر رہا ہے' جبکہ سیکرٹ سروس کا ایک بڑا افسر پیشہ ورانہ رقابت کی وجہ سے اس کا دشمن ہو رہا ہے۔

البتہ شہباز اور البرٹو بلیسا کی دوستی کی کہانی قدرے دلچسپ تھی۔ البرٹو بلیسا کو اسپیشل ٹاسک فورس کے سخت ڈسپلن کی وجہ سے خشک زندگی گزارنی پڑتی تھی' جبکہ وہ فطری طور پر بلانوش اور رنگین مزاج تھا۔ وہ اپنے ان فطری جذبوں کی تسکین کے چکر میں شہباز خان سے ٹکرایا تھا۔ بعد میں ان دونوں میں دوستی استوار ہوتی چلی گئی کیونکہ اس اڈے کے ذریعے البرٹو بلیسا کو زیر زمین دنیا کے بارے میں بہت سی معلومات حاصل ہوتی رہتی تھیں۔ گروہ اپنے لیے آدمیوں کے انتخاب کا کام براہ راست خود ہی کرتا تھا لیکن ضرورت پیش آنے پر ان کی ساکھ اور راز داری کے بارے میں شہباز خان سے مشورہ بھی کر لیتا تھا۔ اس بنا پر شہباز خان اندازے تو قائم کر سکتا تھا لیکن اسے حتمی طور پر یہ معلوم نہیں ہوتا تھا کہ کس وقت کون کون اس کے لیے کام کر رہا ہے۔

"اب میں تمہیں وارننگ دے رہا ہوں کہ تم نے اپنے شرمناک دھندے کو فوراً خیرباد نہ کہا تو تمہاری زندگی اجیرن بنا دی جائے گی۔" وہ ساری گفتگو ختم ہونے کے بعد اول خان نے تلخی سے کہا۔

"اس کا مطلب ہے کہ تم مجھے چھوڑ رہے ہو؟" اس نے امید و بیم کے عالم میں سوال کیا۔

"تمہارا گوشت حرام نہ ہوتا تو ہم تمہیں ذبح بھی کر سکتے تھے۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔

"لیکن تم یہ نہ سمجھنا کہ تمہیں یوں ہی آزادی مل جائے گی۔" اول خان نے اپنی ابتدائی دھمکی کا کوئی رد عمل نہ دیکھ کر نفرت بھرے لہجے میں کہا۔ "تم نے اب تک جو کچھ کیا ہے' اس کی پاداش میں تمہاری مونچھیں' بھویں اور سر مونڈ کر برہنہ اور دست بستہ حالت میں آب پارہ کے کسی معروف چوراہے پر پھینکوا دیا جائے گا۔ تمہارے منہ میں کپڑا ٹھونس دیا جائے گا' تاکہ تم اجالا پھیلنے تک کسی سے مدد طلب نہ کر سکو۔"

"نن۔۔۔ نہیں' تم میرے ساتھ ایسا نہیں کر سکو گے" وہ اول خان کی بات پوری ہونے سے پہلے' وحشت زدہ آواز میں کراہا۔ "میں ایسی بے عزتی برداشت نہیں کر سکوں گا۔"

"خود کو ان عورتوں اور لڑکیوں کی جگہ رکھ کر سوچنا جن کے جسموں کی تجارت سے تم اپنی روزی کماتے ہو۔ مجھے یقین ہے کہ تم اس سے زیادہ بے عزتی بھی ہنستے کھیلتے جھیل جاؤ گے۔" اول خان کا چہرہ غصے سے سرخ ہونے لگا تھا۔ ایسا لگ رہا تھا جیسے وہ شہباز خان پر پھر ہاتھ چھوڑ بیٹھے گا۔

"میں تم سے وعدہ کرتا ہوں کہ مجھ پر ناقابل برداشت دباؤ نہ ڈالا گیا تو میں اپنے موجودہ دھندوں سے تائب ہو کر کوئی اور کام شروع کر دوں گا۔ میرے پاس پیسے کی کمی نہیں ہے۔"

"لعنت ہے تم جیسے کم ظرف مرد پر جو چکلے کی کمائی پر ناز کرتا ہے۔" اول خان بپھر گیا۔ "حرام کاروں کے دباؤ کا مقابلہ کرنا تمہارا کام ہے' میں بتائے دے رہا ہوں کہ تم فوراً تائب نہ ہوئے تو تمہیں ہر دوسرے دن بزور طاقت اٹھوا لیا جائے گا اور رات کو تمہیں اسی شرمناک حالت میں کوڑا گھروں میں ڈلوایا جاتا رہے گا۔ اخباری نامہ نگاروں کو تمہارے پیچھے لگا دیا جائے گا اور ملک بھر کے اخبارات شہباز خان کی عبرتناک تصویریں چھاپیں گے تو تم بہت جلد خودکشی کرنے پر مجبور ہو جاؤ گے۔"

وہ دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام کر فرش پر بیٹھتا چلا گیا۔

"لے جاؤ اس نابکار کو۔" اول خان نے اسے لانے والوں کو حکم دیا۔ "میں نے جو کچھ کہا ہے' اس پر ایک گھنٹے کے اندر اندر عمل ہو جانا چاہیے۔"

شہباز نے واویلا شروع کر دیا۔ اس نے بہت ہاتھ پیر بھی چلائے لیکن اول خان کے کارندے اسے بے رحمی کے ساتھ کھینچتے ہوئے باہر لے گئے۔

"اس ملک میں قانون کمزور ہے" چند ثانیوں کا

بوجھل خاموشی کے بعد اول خان اپنے دل کی بھڑاس نکالتے ہوئے غرایا۔ "لوگ جرم کرتے ہوئے رنگے ہاتھوں پکڑے جاتے ہیں لیکن کسی نہ کسی قانونی سقم کا فائدہ اٹھا کر باعزت بری ہونے میں کامیاب ہو جاتے ہیں۔ پیشہ ور مجرموں کے ہاتھوں قانون کی دھجیاں اڑنے سے شریف شہری دن بدن بدحال اور معاشرے سے لاتعلق ہوتے جا رہے ہیں۔"

"یہ صرف قانونی کمزوریوں کا قصور نہیں ہے تم رشوت کو بھول رہے ہو۔" ویرا متاسفانہ انداز میں بولی۔

"رشوت اسی وقت کام کرتی ہے جب قانون میں جھول ہوتے ہیں۔" اول خان اس وقت کسی کی سننے پر تیار نہیں تھا۔ "قانون اس قدر بے لوچ اور سخت ہونا چاہیے کہ جن مجرموں کے اڈے، ٹھکانے اور گھناؤنے جرائم کے ثبوت سب کے سامنے ہوں، انہیں فی الفور سولی پر لٹکایا جا سکے۔ میرا بس چلے تو میں چند ہزار نیک نام اور باعزت شہریوں کو ایسے تعزیری اختیارات دے کر چند دنوں میں اس معاشرے کو سدھار دوں جہاں شہباز خان جیسے بھیڑیے معصوم بھیڑوں کا خون چوس کر دن رات اپنی تجوریاں بھرنے میں مصروف ہیں۔"

"اس وقت تم جذباتی ہو رہے ہو۔" ویرا گہری سنجیدگی کے ساتھ اسے سمجھاتے ہوئے بولی۔ "جب تم چند ہزار نیک ناموں کی تلاش میں نکلو گے تو تمہیں بدترین مایوسی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ یہ صرف پاکستان کا نہیں، ہر جدید معاشرے کا المیہ ہے کہ مخصوص علاقوں میں صنعتوں کے ارتکاز کی وجہ سے زبردست نقل مکانی یا ہجرت یا ترکِ سکونت کا سلسلہ جاری ہے اور اس بھاگ دوڑ میں ہر فرد اپنی خاندانی اور آبائی شناخت کھو بیٹھا ہے۔ نیک نامی اور عزت کا معیار نسب کے بجائے دولت کو مان لیا گیا ہے، خواہ وہ ہیروئن بیچ کر ہی کمائی گئی ہو۔ تم جس نظر کا جائزہ کرو گے اس کے روپ میں کوئی نہ کوئی البرتو بلیسا ہی کارفرما نظر آئے گا۔"

"میں مانتا ہوں کہ خرابیاں بہت دور تک جڑیں پکڑ چکی ہیں۔" اول خان قدرے نرم ہوتا نظر آیا۔ "لیکن یہ کام ناممکن نہیں ہے۔ اس سے پہلے کہ سب لوگ خوشی سے یا مجبوراً برائیوں کی دلدل میں غرق ہو جائیں ایک صاف ستھری تبدیلی لانے کا کوئی نہ کوئی سبب بن سکتا ہے۔ جب پانی سروں سے گزر جائے گا تو تبدیلی کے بارے میں سوچنا بھی جرم کے زمرے میں شمار ہونے لگے گا۔"

"یہ سب تو انقلاب اور ارتقا کے معاملات ہیں۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "ارتقا اندر سے خود بخود ہوتا ہے جو بدقسمتی سے منفی سمتوں میں جا رہا ہے اور انقلاب لانے کے لیے ہم تین آدمی بہت ناکافی ہیں اس لیے کیوں نہ ہم آرام کرنے کے بارے میں کچھ سوچنے کی کوشش کریں؟"

اول خان بے ساختہ مسکرا دیا۔ "تم آرام کرو۔ مجھے تو ابھی اس پارٹی کی واپسی کا انتظار ہے جو بندروں کے کارخانے کی طرف گئی ہے۔" اس نے اپنی بات پر خود ہی ایک بلند آہنگ قہقہہ لگایا اور ہم دونوں بھی اس کے ساتھ شامل ہو کر ہنسنے لگے۔

اس پارٹی کے واپس آنے میں صبح کے تین بج گئے۔ وہ اپنے ساتھ صرف چھ بندر لائے تھے۔ ان میں سے پانچ نیم تربیت یافتہ ہونے کی وجہ سے قدرے بھڑکے ہوئے تھے جبکہ چھٹا بندر خاموش اور مہذب نظر آ رہا تھا۔ ان لوگوں نے ڈیجیٹل ڈی ٹیکٹر کے ذریعے ان سب بندروں کی جانچ پڑتال کی تھی جس کے نتیجے میں چھٹے بندر کے جسم میں دھات کی کسی شے کی موجودگی ظاہر ہوئی تھی لیکن ان لوگوں نے بندر کے بھڑکنے کے خوف کی وجہ سے اس کے ساتھ کوئی چھیڑ چھاڑ نہیں کی تھی اور اسے سکون و احتیاط کے ساتھ یہاں لے آئے تھے۔ یہ اطلاع ملتے ہی مجھے خاموش طبع بندر سے خوف آنے لگا کیونکہ وہ انسانوں سے حد درجہ مانوس بھی تھا اور اول خان سے بھاگنے کی فکر میں نہیں تھا۔ جبکہ دوسرے بندر بار بار دروازے کی طرف بھاگنے کی کوشش کر رہے تھے۔

وہ تمام بندر اس ویران فیکٹری کے ایک خالی گودام میں آزاد پائے گئے تھے۔ وہاں ان کی خوراک کے لیے متنوع پھلوں کی خاصی مقدار موجود تھی۔ تشویش ناک بات یہ تھی کہ اسی گودام میں ایک زیر زمین کمرے کا راستہ بھی تھا۔ وہ تہہ خانہ ہر طرح کے ساز و سامان سے لیس "ایک چھوٹی آپریشن ٹیبل"، سرجری کے متعدد باریک اور نازک آلات، بے ہوشی کی مختلف ادویات اور انجکشن سرنجوں پر مشتمل تھا۔ کمرے میں جدید ترین اور ننھے منے لاسلکی یا مائیکرو فونوں سے بھرا ہوا ایک ڈبہ برآمد ہوا تھا۔ ایسے مائیکرو فونوں کے ذریعے نادر کی حد تک بے خبری کو مشتہر ہونے والی گفتگو لفظ بہ لفظ سنی جا سکتی تھی۔ اس کے علاوہ بھی وہاں کچھ ایسی نئی اور جدید ساخت کی مشینیں تھیں جن کے بارے میں اول خان کے آدمی کوئی اندازہ نہیں لگا سکے تھے۔

وہ لوگ ان مشینوں اور آلات کو چھیڑے بغیر اپنے دو آدمی وہاں چھوڑ کر صرف بندروں کے ساتھ واپس لوٹ آئے تھے۔

"البرتو بلیسا مر گیا لیکن اس کے پھیلائے ہوئے جال

کی کڑیاں اب مل رہی ہیں۔" اول خان ان خبروں پر متفکر نظر آنے لگا تھا۔ "زیبت بافنز اور بگ کیے ہوئے بندر باہر سے اسمگل یا درآمد نہیں کیے جا سکتے تھے بلکہ یہ سارا کام یہیں ہماری ناک کے نیچے سرانجام دیا جا رہا تھا اور ہم اس سے بے خبر تھے۔ مجھے یقین ہے کہ اس زیر زمین لیبارٹری میں ان جدید ترین کیمروں کا ساز و سامان بھی موجود ہوگا جو کھوپڑی سے نکال کے جانے والے بندروں کی جلد کے نیچے چھپائے گئے تھے۔"

"میں تم سے متفق ہوں۔ لیکن اس سنجیدہ بندر نے مجھے خوف زدہ کیا ہوا ہے۔" میں نے بھیجے بندر کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ "اگر یہ حادثاتی طور پر یہیں پھٹ گیا تو بڑی تباہی پھیلے گی۔ میرا خیال ہے کہ ان سب بندروں کو کھلے میدان میں بند ہوا کر" اپنے آدمیوں کو ان سے دور رہنے کی ہدایت کر دو تاکہ کسی امکانی تباہی کے خطرے کو کم سے کم کیا جا سکے اور..."

اچانک چھوٹا بندر اپنی جگہ بیٹھے بیٹھے خوخیانے لگا اور میں سہم کر فوراً ہی خاموش ہو گیا۔ گو میں نے اپنے خوف کا کوئی ذکر نہیں کیا لیکن میرے ذہن میں لاشعوری طور پر اس لرزا انگیز خطرے نے سر ابھارا تھا کہ کہیں یہ بندر اپنی کسی غیر معمولی حس کے ذریعے میرے خیالات تو نہیں پڑھ رہا ہے؟

"ان سب کو لے جاؤ اور ان پر باندھ کر دور سے نگرانی کرتے رہو۔" اول خان نے کسی ایک فرد سے مخاطب ہونے کے بجائے عمومی ہدایت جاری کی اور وہ لوگ اس کا اشارہ سمجھ کر بندروں سمیت اس کے دفتر سے رخصت ہو گئے۔

تخلیہ ہوتے ہی ویرا کے لیے اپنی ضبط کی ہوئی ہنسی پر مزید قابو پائے رکھنا دشوار ہو گیا۔ وہ کھلکھلا کر ہنسی تھی اور اول خان بھی اچانک ہی ہنسنے لگا۔

"یوں رانت بجانے کی کیا تک ہے؟" میں نے اول خان کو نظر انداز کر کے خفت آمیز انداز میں ویرا کو لتاڑا۔ "ہم کچھ سنجیدہ گفتگو کر رہے تھے۔"

"وہ تو کر رہے تھے لیکن بندر کی خوں خوں پر تمہاری جان کیوں نکل گئی تھی؟" اس نے ہنسی کے دوران میں کہا۔ "ایسا معلوم ہوا تھا جیسے بندر کے بولتے ہی تمہارے حلق کا کوا کر گیا ہو۔"

"بعض اوقات تم نہایت احمقانہ باتیں کرنے لگتی ہو۔" میرے لیے حقیقت کا اعتراف کرنا دشوار تھا۔ "اس وقت بندر کے بجائے تم بھی بول پڑتیں تو میں اسی طرح چونک کر خاموش ہو جاتا۔"

"گفتگو کے دوران میں ایسا ہو ہی جاتا ہے۔" اول خان نے بردباری کا مظاہرہ کرتے ہوئے اپنی ہنسی موقوف کر دی۔ "تمہاری وجہ سے میں بھی بلا وجہ ہنس پڑا۔"

"کاش! میرے پاس کیمرا ہوتا اور میں اس وقت تمہارے چہرے کی تصویر لے سکی ہوتی۔"

"پلیز ویرا!" اول خان نے اسے خاموش کرایا۔ "اس بات کو یہیں ختم کر دو۔ ہمیں ان بندروں اور کارخانے کے بارے میں فوری طور پر فیصلہ کرنا ہے۔"

"میں یہی کہہ رہا تھا کہ یہ بندر فوری طور پر وہیں بھیج دیے جانے چاہئیں جہاں کھوپڑی کا زندہ بچنے والا بندر ماہرین کی نگرانی میں ہے۔ یہ بہت الجھا ہوا تکنیکی معاملہ ہے۔ اسے ماہرین ہی حل کر سکتے ہیں۔ یہ بندر ہماری فورس کی تحویل میں ضائع نہیں ہونا چاہیے۔" میں نے دراکامنہ بند کرنے کے لیے فوری طور پر ایک نیا نکتہ سوچا۔ سمجھا معاملہ چھیڑ دیا ہو بندر کے غرانے کے وقت میرے ذہن میں بھی نہیں تھا۔

"تمہاری تجویز معقول اور قابل فہم ہے لیکن اس کے لیے مجھے اپنے کمانڈر سے منظوری لینی ہوگی۔"

"اور وہ اس وقت وزارت داخلہ کے ایک اہم اجلاس میں ہے۔" ویرا نے اسے یاد دلایا۔

"یہ کوئی مسئلہ نہیں ہے۔ میں اجلاس کے دوران میں بھی اس سے ٹرانسیٹر پر بات کر سکتا ہوں۔ کام کے بارے میں ہم لوگوں کو مکمل آزادی حاصل ہوتی ہے۔"

"پھر فیکٹری میں دریافت ہونے والی لیبارٹری کے بارے میں بھی بات کر لو تو مناسب رہے گا۔" ویرا ابھی پوری طرح سنجیدہ ہو چکی تھی۔ "وہاں بھی آپریشن تھیٹر کے علاوہ نازک آلات موجود ہیں۔ ماہرین ہی ان کے مصرف اور اہمیت کا تعین کر سکتے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ وہ کوئی پورٹیبل سیٹلائٹ ریسونگ اسٹیشن ہو اور اس کی میموری میں کھوپڑی سے آنے والی بعض تصاویر محفوظ ہوں۔ غیر پیشہ ورانہ چھیڑ چھاڑ سے وہ تصاویر ضائع ہو سکتی ہیں۔ البرٹو و جلیبا کے مشن کے بارے میں ایسی تصاویر بہت مددگار ثابت ہو سکتی ہیں۔"

"تم یہیں ٹھہرو یا اپنے کمرے میں چل کر آرام کرو۔ میں کمانڈر سے بات کر کے تمہارے پاس واپس آتا ہوں۔" اول خان نے اپنی کرسی چھوڑتے ہوئے کہا اور ہم دونوں بھی اٹھ کھڑے ہوئے۔

"ہم اپنے کمرے میں تمہارا انتظار کریں گے۔" میں یہ کہتا ہوا باہر نکل گیا۔

بوتل میں تھوڑی سی اسکاچ موجود ہے" میں اس کی ضرورت محسوس کررہی ہوں۔" ویرا باہر آنے کے بعد میرے کان کے نیچے منمنائی۔

جتنی بھی ہے' اسے نوش جاں کریں گے۔ مجھے صبح کراچی بھی جانا ہے۔" میں نے آنکھیں نکال کر کہا اور وہ خاموش ہی رہی۔ میری تنہا واپسی کی بات شروع ہی سے اسے چبھ رہی تھی۔

الماری سے بوتل نکالتے ہی میرا دل خوش ہوگیا کیونکہ ایک لیٹر بوتل میں چوتھائی سے کافی زیادہ سیال بلکورے لے رہا تھا جو ہم دونوں کو ترو تازہ کرنے کے لیے کافی تھا۔

ویرا نے اپنے گلاس سے دوسرا گھونٹ لینے کے بعد فیصلہ کن انداز میں اپنی زبان کھولی تھی۔ "تم اکیلے کراچی نہیں جاؤ گے۔ میں تمہارے ساتھ واپس چلوں گی۔ غزالہ کی ذرا سی خوشنودی کے لیے تم مجھے اس بری طرح نظرانداز نہیں کرسکتے۔"

"تمہیں کون نظرانداز کررہا ہے؟" میں نے حیرت سے کہا۔ "ان دونوں کو میری فوری مدد کی ضرورت ہے اور یہاں اولیانو سے تفلیس وغیرہ بھی حاصل کرنا ہے۔ یہ تو ہماری مشترکہ مجبوری ہے۔"

"ہماری کوئی مشترکہ مجبوری نہیں۔" وہ تیسرا گھونٹ لینے کے بعد پہلے سے ہی اکھڑ گئی۔ "یہ سب تمہارے اور اول خان کے جھگڑے ہیں۔ مجھے اب شی میں اپنی زخمی واریوں کے بارے میں بھی کچھ کرنا ہوگا۔ تم اسلام آباد میں رکو یا واپس جاؤ' میں صبح کی پرواز سے کراچی جارہی ہوں۔"

میں بے بسی کے ساتھ اسے گھور کر رہ گیا۔ اس کے علاوہ کر بھی کیا سکتا تھا؟

"تمہارا یہی علاج ہے" وہ طنزیہ انداز میں بولی۔ "اب تم غزالہ کی جتنی زیادہ ناز برداریاں کرو گے' میں بھی اسنے ہی نخرے اٹھواؤں گی۔ تم میری بے لوث دوستی سے ہمیشہ ناجائز فائدہ اٹھاتے چلے آرہے ہو۔"

"بات بڑھانے کی کوشش نہ کرو۔" میں نے اسے سمجھاتے ہوئے کہا۔ "ہم صبح بھی ایک ساتھ چل سکتے ہیں۔ اولیانو تفلیس کی نقل تو فوراً دے دے گا لیکن البرٹو و سلیمان کے غیر ملکی فون اور فیکس نمبروں کا معاملہ مشکوک بھی ہوسکتا ہے' اس نے وہ فہرست تیار نہ کی ہو۔ اس کے حصول میں وقت لگ سکتا ہے۔ اسی لیے میں یہ کام تمہیں سونپ رہا تھا۔"

"وقت لگے تو تم رک جانا۔ میں کراچی جاکر غزالہ کا خون

سلگانا شروع کردوں گی۔"

میرے لیے ویرا کے رو تیور خطرناک تھے۔ وہ باتوں ہی باتوں میں ایک بار پھر غزالہ کی مخالفت پر کمربستہ ہوتی نظر آرہی تھی۔ ایک طرف افغان قبائلیوں کی طرف سے غزالہ کے اغوا اور علاقہ غیر میں فروخت کی دھمکی میرے سر پر تلوار بن کر لٹک رہی تھی اور دوسری طرف ویرا بھی اپنے پر پرزے نکال رہی تھی۔ میرے لیے یہ صورت حال خطرے کی گھنٹی سے کم نہیں تھی۔

"تم بلاوجہ اس بے چاری کی دشمن ہورہی ہو۔" میں نے اپنا غصہ پیتے ہوئے' مصالحانہ رویہ برقرار رکھا۔ "اس میں اس کا کوئی قصور نہیں ہے۔ یہ میرا اپنا فیصلہ تھا۔ اب تم ناراض ہو تو میں اپنا فیصلہ واپس لیے لیتا ہوں۔ ہم صبح' دوپہر یا شام میں جب بھی جائیں گے' اکٹھے جائیں گے۔"

"اس کا خون سلگانے کا ذکر سنتے ہی راہ راست پر آگئے!" اس نے خوش ہوکر میرا مضحکہ اڑاتے ہوئے کہا۔ "دنیا بھر میں مرد اپنی بیویوں کو بھول کر محبوباؤں کی دل جوئی کرتے پھرتے ہیں اور تمہارا حساب ہی الٹا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ لندن کے کسی مولوی نے تمہیں زن مریدی کا کوئی تعویذ بھی گھول کر پلا دیا تھا۔"

"بس اب یہ قصہ ختم کرو۔" میں نے تحمل کے ساتھ اس کا شانہ تھپکتے ہوئے کہا۔

"اس بار معاف کررہی ہوں۔" وہ تیکھے تیوروں کے ساتھ بولی۔ "آئندہ کے لیے یہ یاد رکھنا کہ وہ تمہاری بیوی ہے اور میں صرف ایک آزاد دوست۔ تم نے کبھی بھول کر بھی میری دل آزاری کی تو میں بھی اپنے ہرجائی پن پر اتر آؤں گی۔ میری طبیعت کو تم اتنا تو سمجھتے ہی ہو۔"

میں سرہلا کر رہ گیا۔ اپنی خاموشی کو برقرار رکھنے کے لیے میں سگریٹ سلگانے میں مصروف ہوگیا تھا۔ سگریٹ کا سرا روشن ہوتے ہی ویرا نے اسے میرے ہونٹوں سے اچک لیا۔

"اپنے لیے دوسری جلالو اور ذرا یہ سوچو کہ یہاں غیر فطری خاموشی کیوں ہے؟"

"مجھے تو سب کچھ نارمل ہی محسوس ہورہا ہے۔" میں نے چونک کر اس کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔

"یہاں اول خان کا خاصا عملہ موجود ہے۔ لان پر چھ بندر بندھے ہوئے ہیں۔ ایک کمرے میں البرٹو و سلیمان کے چار زخمی محافظ کرسیوں سے بندھے ہوئے ہیں' پھر شہباز خان بھی اتنی خاموشی سے اپنے سر اور چہرے کے بال منڈوانے والوں میں سے نظر نہیں آتا تھا لیکن یہاں بالکل ہی سکوت

اور سنانے کا ارادہ ہے۔"

"صرف قیدی ہی خود نقل کر سکتے تھے۔ میرا خیال ہے کہ ان سب کو بے ہوش کر دیا گیا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ شہباز کی آنکھ اب آپ پارہ کے کسی کوڑے دان ہی میں کھلے۔"

اس بار وہ اپنائی انداز میں اپنا سر ہلانے پر مجبور ہو گئی۔

تھوڑی دیر بعد اس عمارت میں پھیلے ہوئے غیر فطری سناٹے کے بارے میں ویرا کی شکایت دور ہونے کے آثار پیدا ہو گئے اور اس ریسٹ ہاؤس کے دفتری حصے سے نقل و حرکت کی کچھ آوازوں کے بعد کسی گاڑی کا انجن اسٹارٹ ہونے کی آواز سنائی دی جو چند ثانیوں بعد تیز ہونے کے بعد دور ہوتے ہوئے بتدریج معدوم ہوتی چلی گئی اور فضا پر دوبارہ وہی سناٹا چھا گیا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ کوئی روانہ ہوا ہے۔ اول خان بھی ابھی تک نہیں لوٹا۔ ایسا نہ ہو کہ اس کے کمانڈر نے اسے بلا تاخیر اپنے پاس بلا لیا ہو۔" ویرا اپنے گلاس سے کھیلتے ہوئے بولی۔

مجھے اس کے تبصرے کا جواب دینے کی ضرورت نہیں پڑی کیونکہ تقریباً اسی وقت اول خان اپنے مخصوص انداز میں دستک دے کر ہمارے کمرے میں آ گیا۔ اس کے چہرے پر دور دور تک تھکان کی کوئی علامت نہیں تھی بلکہ وہ کچھ زیادہ ہی چونچال نظر آ رہا تھا۔

"شہباز خان کے چہرے کو بالوں سے بالکل محروم کر کے روانہ کیا جا چکا ہے۔" اس نے آتے ہی اعلان کیا۔ "اب تم کو اس کے بارے میں ایک اہم کام کرنا ہے۔ میں اس خبیث اونٹ کو زیادہ ڈھیل دیے بغیر اس کے فتنے کو بھیں کچلنا چاہتا ہوں۔"

وہ لمحہ بھر کے لیے خاموش ہوا تو میں استفسار طلب نگاہوں سے اس کی طرف دیکھتا رہا۔ اس نے دوبارہ سلسلۂ کلام جوڑتے ہوئے کہا۔ "ٹیلی فون ڈائریکٹری سے ایک دو اخباری نامہ نگاروں یا خبر رساں ایجنسیوں کے فون نمبر تلاش کر کے انہیں شہباز خان کے پیچھے لگا دو۔ میں چاہتا ہوں کہ اس کے ہوش میں آنے سے پہلے ہی اس کی تصاویر بنالی جائیں جو کل کے اخبارات میں چھپ جائیں۔"

"اس بار تو تمہارا ایسا پروگرام نہیں تھا۔ تم نے اسے ایک موقع دینے کا وعدہ کیا تھا۔" ویرا نے اسے یاد دلایا۔

"وہ بہت ڈھیٹ اور بد اتا بائی ہے۔ اس واقعے کی فوری تشہیر ہوئی تو مجھے یقین ہے کہ اس کا اڈا بدستور چلتا رہے گا۔ میں اس معاملے میں اپنے آدمیوں کا زیادہ وقت برباد نہیں کرنا چاہتا۔ کون اسے بار بار اٹھا کر گنجا کرواتا پھرے گا؟ میں خود بھی زیادہ دیر تک یہاں نہیں ٹھہروں گا۔"

"لیکن ان لوگوں کو کس مقام کے بارے میں بتایا جائے گا؟" میں نے پوچھا۔

"آب پارہ کے کسی بھی کوڑے دان کا حوالہ کافی ہوگا۔ وہ خود ڈھونڈتے ہوئے اس تک پہنچ جائیں گے۔ اخبار والے چٹپٹی اور سنسنی خیز خبر کی تلاش میں پاتال تک میں اتر جاتے ہیں۔"

"یہ کام تم خود کیوں نہیں کر لیتے؟" ویرا نے اپنا گلاس خالی کرتے ہوئے پوچھا۔

"میں فوراً سیکریٹریٹ جا رہا ہوں۔ کمانڈر نے مجھے چاروں قیدیوں اور پانچوں بندروں سمیت وہاں طلب کر لیا ہے۔ وہ میرا انتظار کر رہا ہوگا۔ میری فراہم کی ہوئی اطلاعات نے وہاں سنسنی پھیلا دی ہے۔"

"اور چھٹے بندر کا کیا ہوگا؟ وہی معزز بندر جس نے ڈپٹی بہادر صاحب کو ڈرا دیا تھا۔"

"اسے بالکل نہ چھیڑنے کا حکم ملا ہے۔" اول خان نے خفیف سی مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "اسے بندر کی دیکھ بھال کرنے والوں میں سے دو ماہرین اسے لینے کے لیے یہاں آنے والے ہیں۔ وہ لوگ ان بندروں سے بہت زیادہ ڈرے ہوئے ہیں اور ہر قیمت پر انہیں بچانا چاہ رہے ہیں۔"

"لیکن انہوں نے یہ بھی بتایا کہ پشاور روڈ والی نمبر فیکٹری کے بارے میں کیا طے پایا ہے؟ ہو سکتا ہے کہ تمہیں واپس لوٹنے میں اتنی دیر ہو جائے کہ ہمیں تم سے ملے بغیر ہی کراچی جانا پڑ جائے۔" میں نے کہا۔

"میں نے اپنی تفصیلی رپورٹ دے دی ہے۔ میرا خیال ہے کہ سپاہ کو اور نیشنل انسٹی ٹیوٹ آف ماڈرن سائنس کے ماہرین کے ساتھ انٹر سروسز انٹیلی جنس یا ملٹری سیکریٹ والے اس معاملے کو سنبھالیں گے۔ یہ فیصلہ اعلیٰ سطح پر ہی کیا جائے گا۔ تم لوگ یہاں ٹھہرو تو اگلے چند گھنٹوں میں بعض حیرتناک خبریں مل سکتی ہیں۔ کم از کم اپنے شروع کیے ہوئے کھیل کا انجام تو دیکھتے ہی جاؤ۔"

"ذہن کو زحمت نہ دو کہ قبائلی افغان اس کی سوم کی دیگ کو اٹھا نہ لے جائیں۔" ویرا مجھ سے پہلے کاٹ دار لہجے میں بول پڑی۔ اس کے چلتے چلتے گلابی ہونٹوں پر زہریلی مسکراہٹ رقصاں تھی۔

"اس کے بارے میں فکر کی کیا ضرورت ہے؟ میں نے شاید کہ اس کی حفاظت پر لگا یا ہوا ہے۔"

"اس بارے میں کوئی زیبا کو مطمئن نہیں کر سکتا۔" ورا بدستور زہر فشانی پر تلی ہوئی تھی۔ "اسے تمہاری کوششوں پر مکمل بھروسا نہیں ہے۔ یہ اپنے معاملے کو خود دیکھنا چاہتا ہے۔"

"اس کی باتوں پر نہ جاؤ۔ یہ اس وقت پی جا لو بنی ہوئی ہے۔" میں نے خوش دلی کا جبری مظاہرہ کرتے ہوئے کہا۔ "وہ لوگ میری تلاش میں ہیں۔ میں ان سے مل کر دیکھنا چاہتا ہوں کہ وہ کون ہیں اور مجھ سے کیا چاہتے ہیں۔ یہاں کی خبریں تو تم سے بھی مل جائیں گی۔ یہاں بھاگ دوڑ کا کام تقریباً ختم ہی ہو چکا ہے۔ اب تو بکھرے ہوئے معاملات کو سمیٹنے کا اکتاہٹ آمیز سلسلہ چل پڑا ہے۔"

"کوئی بھی ضرورت محسوس ہو تو تم بلا تکلف اسٹیشن فور پر شاہد سے کھل کر بات کر سکتے ہو۔ وہ تم کو اچھی طرح جانتا ہے۔ میں بھی اسے بریف کر دوں گا۔"

اول خان ہم سے رخصت ہو رہا تھا لہٰذا ہم دونوں بلا نوشی کا سلسلہ وہیں معطل کر کے اس کے ساتھ باہر آ گئے تاکہ اسے پرتپاک انداز میں الوداع کہہ سکیں۔

اس وقت اسپیشل ٹاسک فورس کا عملہ "البرٹو" کے زخمی محافظوں کو ایک سیاہ وین کے عقبی حصے میں منتقل کر رہا تھا۔ ہمارے قیاس کے عین مطابق وہ چاروں بے ہوشی کی حالت میں تھے۔ صرف ان کے ہاتھ پیر بندھے ہوئے تھے۔ بعد میں پانچوں نیم برہنہ بافتہ بندروں کو بھی وین کے پچھلے حصے میں سوار کرا دیا گیا اور اول خان مجھ سے گلے ملنے کے بعد اپنے مسلح محافظوں کے ساتھ سیاہ وین میں روانہ ہو گیا۔

"آج کی رات بھی گئی۔" کمرے کی طرف واپس لوٹتے ہوئے ورا اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈال کر بڑبڑائی۔

"اب یہاں واقعی سکون اور سناٹا ہو چکا ہے۔ خطرناک بندر کے علاوہ صرف دو چار آدمی رہ گئے ہوں گے۔ اب ہم اپنا کمرا بند کر کے کچھ دیر کے لیے آرام کر سکتے ہیں۔" میں نے معنی خیز انداز میں اس کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "چند گھنٹوں کی گہری نیند ہمیں تازہ دم کر دے گی۔"

"اب نیند کس کو آتی ہے۔" ورا کمرے میں داخل ہوتے ہوئے بولی۔

"آجائے گی۔" میں نے ہولے سے اس کی پشت سہلاتے ہوئے کہا۔ "فی الحال تم باقی ماندہ اسکاچ خالی گلاسوں میں انڈیلو۔ میں اخبار والوں کے فون نمبر تلاش کرتا ہوں۔ یہ کام بھی کر ہی لیا جائے۔"

میں نے کراچی اور راولپنڈی سے شائع ہونے والے ایک مؤقر اردو روزنامے کے پنڈی آفس کا نمبر ملا کر آپریٹر سے نیوز ایڈیٹر کا نمبر مانگا تو اس نے میری تصحیح کرتے ہوئے مجھے یہ بتانا ضروری سمجھا کہ شہری صفحے کا ایڈیٹر نہیں بلکہ سب ایڈیٹر ہوتا ہے اور وہ اس وقت اخبار کی اگلی کاپی طباعت کے لیے بھیجنے کی تیاریوں میں مصروف تھا۔

"میرے پاس ایک اہم سنسنی خیز اور ضروری خبر ہے۔ میری کسی سے بھی بات کرا دو۔" میرے لیے اپنے اصل مدعا کا اظہار ناگزیر ہو گیا تھا۔ "تاخیر کی صورت میں تمہارا اخبار اس خبر سے محروم رہ جائے گا۔"

وہ آپریٹر ہی سہی لیکن اخباری صنعت کا کارکن تھا اس لیے خبر کی اہمیت کو اچھی طرح سمجھتا تھا۔ اس نے ذرا سے توقف کے بعد ایک کرائم رپورٹر سے فون کا سلسلہ ملا دیا۔

"تم نے شاید اسلام آباد کے شہباز خان کا نام ضرور سنا ہوگا۔" میں نے فوراً ہی اصل بات شروع کر دی۔ "وہ اس وقت آب پارہ کے ایک کوڑے دان میں آرام کر رہا ہے۔ تم چاہو تو اس کی بہترین تصاویر بنا سکتے ہو۔"

"اسلام آباد میں تو ایک ہی شہباز خان ہے جو طاقت ور اور بارسوخ لوگوں کا منظور نظر ہے۔" کرائم رپورٹر کی آواز تحیر زدہ تھی۔ "وہ کوڑے دان میں کیسے پہنچ گیا؟"

"اس کے اعمال اسے وہاں تک لے آئے ہیں۔ وہ عجلت میں اپنا مکمل لباس بھی گھر بھول آیا ہے۔ تم نے وہاں پہنچنے میں دیر کی تو وہ اٹھ کر گھر چل دے گا۔ پرائی عورتوں کو بے لباس کرنے والے 'نور زادے' دیر تک اپنے مخصوص ملبوسات سے باہر رہنا پسند نہیں کرتے۔"

"یہ ناقابل یقین بات ہے کہ کسی نے اس کو چھیڑنے کی ہمت کی ہو۔ تمہارے اس مذاق کا مطلب کیا ہے؟" کرائم رپورٹر بری طرح الجھ گیا تھا۔ "کہیں تم نشے کے جھونک میں اس کے آدمیوں سے پٹ کر تو نہیں آ رہے ہو؟"

وہ اتنی لمبی دوڑ لگانے سے پہلے میری صداقت کا اندازہ لگانا چاہ رہا تھا جب کہ میں یہ یقین کر لینا چاہتا تھا کہ وہ میری فون کال کو نظر انداز کر کے اپنے دفتر میں نہیں بیٹھا رہے گا اس لیے گفتگو جاری رہی۔

"معلوم ہوتا ہے کہ تم بھی شراب و شباب کے اس سرچشمے سے فیض یاب ہوتے رہے ہو جبھی اپنے محسن کی پردہ پوشی کرنی چاہ رہے ہو۔ تم اپنے دفتر میں اونگھتے رہو میں کسی اور کو پکڑ لیتا ہوں۔"

"سنو! تم کون ہو؟ اور اس خبر سے تمہارا کیا تعلق

ہے؟" اس کی جاہلانہ آواز ابھری۔

"میں ایک دردمند شہری ہوں اور یہ خبر میں نے ہی تخلیق کی ہے۔ جب شہباز میرے نام سے واقف نہیں تو میں نہیں کیا بتا سکتا ہوں؟"

"میں ابھی نسی فوٹو گرافر کو ادھر بھیجتا ہوں۔ آب پارہ کافی بڑا علاقہ ہے۔ شہباز خان وہاں کے کس کوڑے دان میں پڑا ہوا ہے" آخر کار اس کی پیشہ ورانہ جبلت معروضی سوالات پر غالب آگئی۔

"آب پارہ مختصر سا علاقہ ہے اور اسلام آباد میں ابھی کوڑے دانوں پر نمبر نہیں ڈالے گئے" میں نے جھنجھلائے ہوئے لہجے میں کہا۔ "تم اسے بہ آسانی تلاش کر لو گے۔ ہو سکتا ہے کہ تمہارے وہاں پہنچنے سے پہلے کسی نے اسے مردہ سمجھ کر شور مچا دیا ہو اور وہاں بھیڑ لگ چکی ہو۔"

میں نے مزید کوئی بات سنے بغیر فون بند کر دیا۔ میرے پاس دوسرا نمبر اسلام آباد میں قائم ایک خبر رساں ایجنسی کا تھا۔ وہاں کا شفٹ انچارج بھی شہباز خان کا نام سنتے ہی چونکا تھا لیکن اس نے کوئی بحث کیے بغیر، میری فراہم کی ہوئی اطلاع کی مکمل تصدیق کرانے کا وعدہ کر لیا تھا۔

میں حیران تھا کہ شہباز کے گھناؤنے کاروبار سے جڑواں شہروں کے تقریباً تمام ہی باخبر حلقے واقف تھے لیکن اس کے پشت پناہوں کے بے پناہ اثر و رسوخ کی وجہ سے اس کے خلاف کچھ لکھنے یا عملی کارروائی کرنے سے پہلو تہی کرتے تھے۔ یہی صورت حال کسی بھی مہذب معاشرے کی مکمل تباہی کی نشان دہی کرتی تھی۔

ویرا اپنی مسہری پر نیم دراز ہو کر گندے پن کے ساتھ باقی ماندہ اسکاچ کے چھوٹے چھوٹے گھونٹ لے رہی تھی۔ میں اپنا گلاس لے کر اس کے بستر پر جا بیٹھا تو اس کے ہونٹوں پر معنی خیز مسکراہٹ ابھر آئی۔

"مجھ سے الگ ہو کر بیٹھو" وہ دور کھسکنے کی کوشش کیے بغیر بولی۔ "میں تمہارے لیے نامحرم ہوں۔"

میں نے گہری نگاہوں سے اس کی طرف دیکھا اور پھر دروازہ بولٹ کرنے کے لیے وہاں سے اٹھ گیا۔ میں پلٹا تو ویرا پھرتی کے ساتھ اپنا گلاس خالی کر کے، میرے گلاس پر قابض ہو چکی تھی۔ اس وقت اس کی خوبصورت آنکھیں کسی بلی کی چمکتی ہوئی آنکھوں کی طرح چمک رہی تھیں۔

○☆○

اولیا تو لاکھ رنگین مزاج اور زہین سہی، منافقت کے فن سے یکسر نابلد تھا۔ اس کے دل میں جو بات ہوتی تھی وہ کسی نہ

کسی طرح اس کی زبان پر آ ہی جاتی تھی۔ اس نے مجھے ویرا کے ساتھ دیکھتے ہی کہہ دیا کہ اسے میری آمد کی امید نہیں تھی، وہ صرف ویرا کو خوش آمدید کہنے کے لیے خود کو تیار کر سکا تھا۔

"اب جو ہونی ہو گئی ہے تو ہماری ملاقاتیں ہوتی رہیں گی۔ تم اپنے کام سے جیون شہر جا رہے ہو تو میں اکیلے پڑے پڑے اکتا جاتی ہوں۔ اچھا ہے کہ اب تمہارا ساتھ میسر رہے گا۔" ویرا نے موقع کی نزاکت بھانپتے ہوئے اسے وعدہ فردا کی امید دلائی تو اس کا چہرہ کھل اٹھا۔ میری مداخلت بے جا اپنی جگہ پر تھی لیکن اولیا تو کے لیے اتنا ہی کافی تھا کہ ویرا جیسی خوبصورت لڑکی اس کا ذہن پڑھ کر اشاروں کنایوں میں اس کی ہم خیال ہونے کا اعتراف کر رہی تھی اور میں کندو بنی کا مظاہرہ کرتے ہوئے، اس صورت حال سے لاتعلق بنا ہوا تھا۔

ہم لوگ اول خان کی واپسی سے قبل، صبح ساڑھے چھ بجے ہی اسپیشل ٹاسک فورس کے ریسٹ ہاؤس سے نکل کھڑے ہوئے تھے۔ ہم نے ڈرائیور کو اپنے ساتھ لے لیا تھا۔ ہمارا ارادہ تھا کہ اولیا تو کو دفتر سے روانہ ہونے سے پہلے ہی پکڑ لیا جائے۔ اس سے فارغ ہو کر ہم سیدھے ائیرپورٹ کی طرف نکل جاتے۔ اگر فوراً ہی کسی پرواز پر نشستیں مل جاتیں تو گاڑی کو واپس لوٹا دیتے۔ پرواز میں زیادہ دیر ہوتی تو کنفرم ٹکٹ خرید کر اسی گاڑی میں واپس ریسٹ ہاؤس لوٹ آتے تاکہ اولیا تو سے ہاتھ لگنے والے مواد پر اول خان کے ساتھ تبادلۂ خیال کر سکیں۔

اولیا تو سحر خیزی کا عادی تھا۔ شاید اس کی صحت مندی اور تازگی کا راز بھی اسی عادت میں پوشیدہ تھا۔ وہ بیدار ہونے کے بعد ناشتے وغیرہ سے فارغ ہو چکا تھا۔ اس نے ہمیں چائے نوشی کی دعوت دی جسے ویرا نے خوبصورتی سے ٹال دیا۔ اولیا تو نے بھی اصرار نہیں کیا کیونکہ وہ خود دفتر کے لیے روانہ ہونے کی عجلت میں نظر آ رہا تھا۔

ہمیں نشست گاہ میں بٹھا کر وہ اندر گیا اور چند منٹ بعد واپس آیا تو ہماری توقع کے برعکس اس کے دونوں ہاتھ خالی تھے اور وہ چہرے سے متذبذب نظر آ رہا تھا۔

"میں اب بھی ظفریا البرٹو سے خوف زدہ ہوں۔" بیٹھنے کے بعد وہ اپنی دونوں ہتھیلیاں رگڑتے ہوئے بولا۔ "کہیں ایسا نہ ہو کہ میں تم سے تعاون کر کے، مصائب کی دلدل میں اور گہرا دھنستا جاؤں۔"

"میں یقین دلاتا ہوں کہ ہماری وجہ سے تمہارا بال بھی

بیکا نہیں ہوگا۔" زیرا اس کا ہاتھ تھام کر محبت آمیز لہجے میں بولی۔ "یہ تو ایک ایسا جرم ہوگا کہ میں زندگی بھر خود کو معاف نہیں کرسکوں گی۔"

ویرا اس کی کمزوری بنتی جا رہی تھی۔ وہ اس کی ادا پر ریشہ خطمی ہو گیا۔ "میں تمہاری یقین دہانی پر پورا پورا اعتماد کرتا ہوں لیکن مجھے تمہارے بوائے فرینڈ سے کوئی خاص امید نہیں ہے۔ یہ احمق ہونے کے ساتھ ساتھ بہت عیار بھی ہے۔" میں پوری رات دیر تک یہ سوچ سوچ کر حیران ہوتا رہا کہ اس نے نلنی کو جیسی چالاک اور ہوشیار عورت کو ذرا سی دیر میں کس طرح اپنے قابو میں کرلیا تھا؟ جو باغی میں اسے ہرگز نہ بنا؟ وہ نلنی کو نے چند منٹ میں اس کے سامنے اگل دیں اور یہ اس کو نشے میں دھت کرکے میرے سر پر مسلط کرکے چل دیا۔"

"وہ تمہی کا نہیں میرا فیصلہ تھا۔ تم نلنی سے خوف زدہ تھے تو تمہیں رات بھر کے لیے بھی یہاں روک سکتے تھے۔"

وہ رشیے سے ہنس پڑا۔ "میں خوبصورت عورتوں سے ذرا بھی نہیں ڈرتا۔ ان سے کھیلنے میں تو عجب ہی لطف آتا ہے۔ اصل خوف اس کے شوہر کی طرف سے تھا۔ وہ اسے ڈھونڈتا ہوا ادھر آنکلتا تو میں بری طرح پھنس جاتا۔ وہ اسکینڈل میرے لیے ظفر کے وڈیو کیسٹ سے بھی زیادہ تباہ کن ہو سکتا تھا۔"

میں اس دوران میں سوچتا رہا تھا۔ میں نے فیصلہ کیا کہ اسے البرٹو کے انجام سے باخبر کرنے میں کوئی حرج نہیں تھا۔ میں نے کہا۔ "محض تمہاری خاطر ہم نے سارے وسائل داؤ پر لگا کر ظفر کو پکڑ لیا ہے۔ تم اس کے بارے میں جلد ہی یہاں کے اخبارات میں بہت کچھ پڑھ لوگے۔ اب وہ تمہیں تنگ نہیں کرسکتا۔"

"تو کیا میرا کیسٹ بھی تمہارے ہاتھ آگیا؟" اس نے تیز اور پر امید لہجے میں پوچھا۔

"ابھی اس کے ٹھکانوں کی تلاشی کا کام جاری ہے۔" میں نے اس کو تسلی دلانے کے لیے جھوٹ بولا۔ "ابھی تک سو کے قریب کیسٹ ملے ہیں جن پر نمبر پڑے ہوئے ہیں۔ وہ نہ جانے کس کس کو بلیک میل کر رہا تھا۔ ان میں سے تمہارا کیسٹ تلاش کرنے میں خاصا وقت لگ سکتا ہے۔ اس کے لیے ہر کیسٹ کا کچھ حصہ چلا کر دیکھنا پڑے گا تب معلوم ہو سکے گا کہ کون سا کیسٹ کس کا ہے۔"

"تم نے میرا دل خوش کر دیا۔" اولیانو کے لیے اپنی بے پناہ خوشی پر قابو پانا دشوار ہو گیا اور وہ اپنی جگہ سے اٹھ کر میرے اوپر آپڑا۔ وہ اس قدر جوش میں تھا کہ معانقہ کرنے کے لیے اس نے مجھے اپنی جگہ سے اٹھنے کا موقع بھی نہیں دیا تھا۔ "مجھے حیرت ہے کہ تم نے آتے ہی یہ خبر کیوں نہیں سنائی؟"

"تم چاہو گے تو ہم تمہارا کیسٹ تلاش کرنے کی کوشش کریں گے لیکن میں جانتا ہوں کہ ہر فلم میں کھیل اور واہیات مواد ہوگا جسے دیکھ کر کوئی ذہنی بیمار ہی خوش ہو سکتا ہے۔ میرا خیال تھا کہ ہم ان فلموں کو دیکھے بغیر جلا کر تلف کر دیں تاکہ تم جیسے معزز لوگوں کا بھرم برقرار رہے۔"

"تم بالکل ٹھیک سوچ رہے ہو۔" اس نے پُرزور انداز میں میری تائید کی۔ "فلمیں بہت سے لوگ مل کر دیکھیں گے۔ ان کو یوں ہی جلا دینا بہتر رہے گا۔ میرے لیے تو بس اتنا ہی کافی ہے کہ موذی اب آزاد نہیں ہے۔ اسے دوسروں کی عزت سے کھیلنے کا کوئی اور موقع نہیں دیا جائے گا۔"

"ہم اس کے سلسلے میں بہت مصروف ہیں۔ وقت نکال کر صبح ہی صبح اس لیے آئے ہیں تاکہ اس کے خلاف ملنے والے سارے ممکنہ ثبوت یکجا کر سکیں۔ وہ فلمیں اور باہر کے نمبروں کی فہرست کہاں ہے؟"

"یہ لو!" اس نے اپنی پتلون کی جیب سے ایک سفید لفافہ نکال کر میری طرف بڑھا دیا۔ "یہ میں اندر سے لے آیا تھا لیکن سچ بات یہ ہے کہ ظفر کے پکڑے جانے کی خبر سننے سے پہلے میں یہ لفافہ تم دونوں کے حوالے کرتے ہوئے ہچکچا رہا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ میں کوئی بہانہ کرکے تمہیں ٹال ہی دیتا۔"

میں نے وہ لفافہ کھول کر دیکھے بغیر اپنی جیب میں ڈال لیا کیونکہ کام بن جانے کے بعد میں جلد از جلد اس کے گھر سے روانہ ہو جانا چاہ رہا تھا۔ ویرا میرا مدعا بھانپتے ہوئے فوراً ہی اٹھ کھڑی ہوئی۔

"ارے! تم کہاں چل دیں؟ تھوڑی دیر تو بیٹھو۔ میں پونے آٹھ بجے دفتر کے لیے نکلتا ہوں۔ اس وقت تک فرصت ہی فرصت ہے۔" ارلیانو زیرا کو اٹھتا ہوا دیکھ کر بوکھلائے ہوئے لہجے میں بولا۔

"نہیں، اولی ڈارلنگ! ہمیں چلنا چاہیے۔ ہمیں ہر کیسٹ ابھی تحویل میں لینے کے لیے وہاں موجود رہنا چاہیے۔ نئی تو بعض اوقات باتوں میں پڑ کر بالکل بے فکر ہو جاتا ہے۔" ویرا نے میرے بارے میں بدمزاجی کا مظاہرہ کرنا ضروری سمجھا تھا۔

"ارے نہیں، یہ بھی بہت پیارا لڑکا ہے۔ آج اس نے

میرے سر پر سے بہت بڑا بوجھ ہٹا دیا ہے۔ تم نے تو اس خوشخبری کا ذکر ہی گول کیا ہوا تھا۔" اولیانو نے میرے لیے پہلی بار کوئی کلمۂ خیر استعمال کیا تھا۔

ہم دونوں بہت تیزی کے ساتھ وہاں سے روانہ ہوگئے۔ میں نے گاڑی چلتے ہی سفید لفافہ چاک کیا تو اس میں دو کاغذ موجود تھے۔ میرے اشارے پر ڈرائیور نے گاڑی کا رخ ائرپورٹ جانے والے راستے کی طرف کر دیا۔ دونوں کاغذ ہاتھ آجانے کے بعد ریسٹ ہاؤس کی طرف جانا وقت برباد کرنے کے مترادف ہوتا۔

اولیانو کے بیان کے مطابق فیکس پر آنے والا پیغام بہت مختصر اور سادہ تھا۔ اس پر کہیں بھی تاریخ یا بھیجنے والے کا نام یا فیکس نمبر نہیں تھا۔ پانچ انگریزی الفاظ پر مشتمل وہ تحریر ہاتھ سے لکھی گئی تھی۔ کوئی حرف خصوصی باریکی یا موٹائی کا حامل نہیں تھا۔ پوری تحریر یکساں تسلسل میں تھی۔ ویرا بھی کافی دیر تک مغز زنی کرنے کے باوجود ان پانچ عام فہم الفاظ میں کوئی خفیہ کنایہ دریافت نہیں کر سکی۔

دوسرے کاغذ پر چار فیکس نمبر تھے۔ ان نمبروں پر اولیانو نے محنت کی تھی اور کوڈ نمبروں کی مدد سے ہر نمبر کے آگے ملک اور شہر کا نام بھی لکھ دیا تھا۔ ان میں سے دو نمبر کے تھے۔ ایک نیویارک اور چوتھا لندن کا تھا۔

بوگوٹا میں اس کے زیادہ رابطے ہونے کا مضبوط جواز تھا کیونکہ وہ وہیں کا باشندہ تھا۔ کرنل جمی جونز کے علاوہ بھی اس کے بہت سے دوست اور رشتے دار وہاں مقیم ہو سکتے تھے۔ نیویارک کا نمبر شاید نسل پرست اور مالدار یہودیوں کی امریکی تنظیم 'ڈیوڈ اسٹارز' کے کسی اہم ٹھکانے سے تعلق رکھتا تھا کیونکہ ان دنوں وہ لوگ ڈیوڈ اسٹارز کے لیے بھی کام کر رہے تھے اور البرٹو کے لیے بعض اوقات ان سے رابطہ کرنا ناگزیر ہو جاتا ہوگا۔ لندن کے نمبر کے بارے میں اندازہ لگانا ممکن نہیں تھا۔ وہ ایسے کسی مالیاتی ادارے کا نمبر ہو سکتا تھا جو ڈیوڈ اسٹارز کے فراہم کیے ہوئے فنڈز سے البرٹو کو وقتاً فوقتاً مقررہ رقوم ارسال کرنے کا ذمے دار ہو لیکن وہ سب صرف قیاسات ہی تھے۔ ان کے بارے میں تفصیلی تحقیقات بہت ضروری تھیں۔

ہم دونوں نے اس بارے میں تبادلۂ خیال کیا اور مشترکہ طور پر اس نتیجے پر پہنچے کہ ہمارے پاس اتنے وسائل نہیں تھے کہ ہم ان نمبروں پر پیغام کے بارے میں مزید کام جاری رکھ سکتے۔ اول خان اس وقت اسلام آباد میں بیٹھا ہوا تھا جہاں سارے وفاقی وسائل مرتکز تھے۔ اگر وہ دونوں کاغذات اسے بھجوا دیے جاتے تو ان کے بارے میں فوری پیش رفت ہو سکتی تھی۔

میں نے ایک کاغذ پر چاروں فیکس نمبر نوٹ کر کے اپنے پاس رکھ لیے اور وہ دونوں کاغذ لفافے میں ڈال کر کار کے ڈرائیور کے حوالے کر دیے تاکہ وہ واپسی پر وہ لفافہ دستی طور پر اول خان کو پہنچا دے۔

ائرپورٹ پر پی آئی اے کے سیلز کاؤنٹر سے دس بجے کی پرواز کے ٹکٹ بہ آسانی مل گئے۔ وقت اتنا کم تھا کہ ہمارے لیے اسلام آباد جا کر فوری طور پر واپس آنا بے سود ہوتا اس لیے میں نے ڈرائیور کو شکریے کے ساتھ واپس لوٹا دیا اور میں ویرا کے ساتھ پبلک کال آفس کی طرف چل دیا۔

اس پبلک کال آفس میں ان دنوں ڈائریکٹ ڈائلنگ والے نمبروں پر ایسے فون موجود تھے جن کے نچلے حصوں میں کال یونٹ ریکارڈ کرنے والے میٹر لگے ہوئے تھے۔ مجھے ایسے فون پر ایک بار مختصر سی کال کے پونے دو سو روپے ادا کرنے کا تلخ تجربہ ہو چکا تھا اور میں ان لوگوں کے طریقۂ واردات سے بھی واقف ہو گیا تھا۔ وہ لوگ شریف اور سادہ لوح افراد کو خود ہی نمبر ملا کر دیتے تھے اس طرح میٹر کی ابتدائی ریڈنگ کا صارف کو علم نہیں ہوتا تھا۔ کال ختم ہونے کے بعد صارف نے ان کی بتائی ہوئی رقم بے چون و چرا ادا کر دی تو ٹھیک ورنہ اعتراض کی صورت میں وہ میٹر کے ساتھ اپنی رسید بک سامنے رکھ کر مزید رقم اینٹھنے پر تل جاتے تھے۔ لطف یہ تھا کہ وہ ہر شخص کو رسید جاری نہیں کرتے تھے جو اصرار کرتا اس کو فرضی ریڈنگ کے اعتبار سے بل دے دیا جاتا۔ اس طرح ان کے میٹر کی ابتدائی ریڈنگ رسید بک کے اعتبار سے ہر وقت پیچھے رہتی تھی جو ان کے لیے فاضل آمدنی کا ذریعہ بنی رہتی تھی۔ ڈیوٹی کے اختتام سے پہلے فرضی رسید کاٹ کر اس فرق کو دور کر دیا جاتا تھا۔ محکمے کو اس کا اصل محصول مل جاتا اور صارفین سے اینٹھی ہوئی فاضل رقوم عملے کی جیبوں میں چلی جاتی تھی جو کسی بھی شفٹ میں سیکڑوں روپے سے کم نہیں ہوتی ہوگی۔

میں نے کراچی کا نمبر دینے سے پہلے آپریٹر سے میٹر دکھانے کا مطالبہ کیا تو اس نے مجھے یوں تحقیر آمیز نظروں سے دیکھا جیسے میں نے اسے کوئی ننگی گالی دے ڈالی ہو پھر اس نے بدتمیزی سے ہاتھ مار کر فون کا اگلا حصہ میرے سامنے کر دیا۔ اس وقت اس کا بس نہیں چل رہا تھا ورنہ وہ شاید انسٹرومنٹ مار کر میرا سر ہی پھاڑ ڈالتا۔

میں نے فون پر فرزانہ کی خواب آلود آواز سن کر

گفتگو کا ارادہ ترک کر کے اسے صرف اتنا بتایا کہ میں کسی بھی وقت کراچی پہنچنے والا تھا۔ میں نے اپنی پرواز کا نمبر اس خیال سے نہیں دیا کہ وہ میرا استقبال کرنے کے لیے ائرپورٹ پر دوڑی چلی آئے گی جس کے نتیجے میں دشواریاں پیدا ہو سکتی تھیں۔

اس وقت تک وہ دونوں خیریت سے تھے اور ان کے ساتھ کوئی قابل ذکر واقعہ پیش نہیں آیا تھا۔

میں نے سلسلہ منقطع کر کے آپریٹر کو اول خان کا نمبر دیا تو اسے اپنے دل کی بھڑاس نکالنے کا موقع مل گیا۔ اس نے دوبارہ میز میری طرف گھماتے ہوئے ترش روئی کے ساتھ کہا۔ "بیڈ نگ پھر کیجیے اور چوالیس روپے نکالو۔ یہ ایس ٹی ڈی فون ہے۔ دوسرے آدمی کے لیے جگہ خالی کرو۔ لوکل کال ادھر سے ہوتی ہے۔" کہتے ہوئے اس نے اپنے سر کی جنبش سے دائیں طرف اشارہ کیا تھا۔

"تمہیں بات کرنے کا سلیقہ نہیں ہے۔" اس کے لب ولہجے نے مجھے اچانک ہی مشتعل کر دیا۔ "یہاں آنے والوں سے اسی طرح بدتمیزی کی جاتی ہے؟"

"اجی قبلہ و کعبہ! میں نے کون سی گستاخی کی ہے؟" وہ طنزیہ لہجے میں بولا۔ "اتنا ہی تو عرض کیا ہے کہ یہاں سے صرف ایس ٹی ڈی کالز ہوتی ہیں۔ لوکل کال کے لیے دوسرے فون پر تشریف لے جائیے۔ معلوم ہوتا ہے کہ کراچی کی کال کے چوالیس روپے بھی آپ پر بھاری پڑے ہیں جو اتنے برہم ہو رہے ہیں۔"

میری اس جھک پر آس پاس موجود کئی افراد ہنس پڑے۔ میرے پیچھے والے کو اپنی باری کی عجلت تھی۔ اس نے میرا بازو دبا کر مجھے غصہ تھوکنے کا مشورہ دیا۔ اسی لمحے میری اونچی آواز سے بوکھلا کر وہ ابھی میرے سر پر مسلط ہو گئی۔ لوگوں کی اس سنگدلانہ بے حسی نے میرا دل خون کر دیا۔ وہ کوئی نئی بات نہیں تھی۔ وہ ہمارا اجتماعی مزاج بنتا جا رہا تھا کہ ہم اپنا ایک پیشانی پابے عزتی پر بری طرح تلملاتے ہیں لیکن دوسروں کے ساتھ ویسا ہی واقعہ پیش آ جائے تو ہمدردی اور حق گوئی کے دو بول بولنے کے بجائے اس کا مذاق بنانے یا اسے شرمندہ کرنے میں مصروف ہو جاتے ہیں جیسے وہ قابل نفرت حیوان ہو۔

میں نے جیب سے چوالیس روپے نکال کر کاؤنٹر پر پھینکتے ہوئے رسید کا مطالبہ کیا جو بلا حیل و حجت بنا کر ایک روپے سمیت میرے حوالے کر دی گئی۔ مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے ہر شخص تمسخرانہ انداز میں مجھے دیکھ رہا ہو۔

اس وقت میرے وجود میں لاوا کھول رہا تھا۔ میں خفت آمیز انداز میں مصنوعی کار منظر پر اول خان کا نمبر ملا رہا تھا تو میرے کانوں میں اسی آپریٹر کی تیز آواز پڑی۔ وہ کسی سے کہہ رہا تھا۔

"ارے بھائی! یہاں صبح سے شام تک سینکڑوں بائولے آتے ہیں اور ہمیں ان کی سننی پڑتی ہے مگر ہم انہیں دور ہی سے پہچان لیتے ہیں۔ بھائی لوگ اپنے یار دوستوں اور بیوی بچوں سے فون پر لمبی لمبی باتیں کرتے ہیں اور بڑی احتیاط سے رسیدیں جمع کرتے رہتے ہیں تاکہ موقع پاتے ہی وہ رسیدیں سرکاری خرچے میں ڈال دیں۔"

"تم ٹھیک کہتے ہو۔" وہ فون کے انتظار میں کھڑے ہوئے کسی شخص کا تعریفی تبصرہ تھا۔ "عام آدمی کو رسید اور پرچی سے کیا لینا۔ بلاوجہ وقت کھوٹا ہوتا ہے۔ ہم سینکڑوں روپے کے فون کرتا ہے۔ فون کیا، پیسہ دیا اور جلدی سے دوسرے کے لیے جگہ چھوڑ دی۔ ادھر ہر آدمی ضرورت سے اور جلدی میں آتا ہے۔ ہر آدمی رسید مانگے تو ادھر باہر تک لائن لگی رہے گی۔ لوگوں کو اپنا ٹال پانی بنانے کے ساتھ دوسروں کا بھی خیال کرنا چاہیے۔"

دکھ کی بات یہ تھی کہ وہ فقرے کوئی ظالم اور لٹیرا نہیں بلکہ مظلوم طبقے کا ایک فرد اپنی مرضی سے کہہ رہا تھا۔ اسے یہ احساس ہی نہیں تھا کہ وہ اپنی اس حرکت سے اپنے بعد آنے والے کے لیے کیسی مشکل کھڑی کر رہا تھا۔ عام لوگوں کی کم فہمی معاشرے میں رشوت اور لوٹ مار کو فروغ دے رہی تھی۔

میں نے بددل ہو کر فون کا ریسیور کریڈل پر ڈالا اور اول خان سے بات کیے بغیر پبلک کال آفس سے باہر آ گیا۔ میں وہاں رکا رہتا تو اشتعال کے عالم میں کوئی بڑا ہنگامہ کھڑا کر سکتا تھا۔

دیبا ہماری معاشرتی خرابیوں پر گہری نظر رکھتی تھی۔ اس کے استفسار پر میں نے اسے پورے پس منظر سے آگاہ کیا تو اس نے اعتراف کیا کہ مغرب اور امریکا میں بھی لوگ غنڈوں، لٹیروں اور بدمعاشوں کے مقابلے میں مظلوم کا ساتھ دینے سے کنی کتراتے ہیں کیونکہ وہاں جان کا خطرہ ہوتا ہے البتہ وہ عام شہریوں یا عام شہری اور کسی سرکاری اہل کار کے درمیان کوئی تنازعہ ہو تو حق دار کو حق دلانے میں لگ جاتے ہیں۔ اسے تماشائیوں کی تمام ہمدردیاں فی الفور حاصل ہو جاتی ہیں اور یہی یکجہتی ان میں اپنے حقوق کے لیے لڑ جانے کا حوصلہ پیدا کرتی ہے لیکن پاکستان کے بڑے شہروں کا باوا آدم ہی نرالا تھا۔ اچھے خاصے پڑھے لکھے لوگوں نے خود کو تیسرے درجے کا محکوم تصور کر کے خود کو بڑے تو کیا، نچلے درجے کے سرکاری اور نیم سرکاری ملازموں کے رحم و کرم پر چھوڑا ہوا

ہے اور خود سپردگی کا یہ اجتماعی رویہ سرکاری عفریتوں کی بھوک میں روز افزوں اضافہ کر رہا ہے۔

آٹھ بجے ایئرپورٹ کے ٹیلیفونک سسٹم پر پرواز نمبر چار کے مین سفر ایک کے لیے کاؤنٹر کھلنے کا اعلان ہوا تو ہم دونوں ٹکٹ دکھا کر اندر داخل ہوئے اور تمام مراحل سے گزرتے ہوئے چند منٹ میں روانگی کے لاؤنج میں پہنچ گئے۔ یہاں کافی بیٹھنے کے بعد میرا موڈ قدرے بحال ہوا تو ویرا نے آہستگی سے مجھے اول خان سے بات کرنے کا مشورہ دیا۔ یہاں ماحول اور عملہ مختلف تھا اس لیے میں فوراً فون کی طرف چل پڑا۔

اس وقت تک اول خان اپنے دفتر میں واپس آچکا تھا۔ میری آواز سنتے ہی وہ چہکنے لگا۔ "آج تم سارے کام بہت اچھے کر رہے ہو۔ پہلے تم نے اولیاتو سے ملنے والے کاغذات مجھے بھجوائے اور اب فون بھی کر رہے ہو۔ ٹیلی فون کے محکمے کے ڈائریکٹر جنرل کی سطح پر یہ بندوبست کرلیا گیا ہے کہ اولیاتو کے فیکس نمبر کو چند روز کے لیے ایکسچینج سے کاٹ کر اس نمبر پر ایکسچینج ہی میں ایک فیکس مشین منسلک کر دی جائے گی۔ اس طرح اولیاتو کے فیکس نمبر پر آنے والے تمام پیغامات ان لوگوں کے ذریعے بالا ہی بالا ہم تک پہنچ جائیں گے۔ ہو سکتا ہے کہ اتوار سے پہلے کوئی اور اہم پیغام ہمارے ہاتھ لگ جائے۔ باہر کے نمبروں کے بارے میں مکمل رازداری کے ساتھ مصدقہ معلومات حاصل کرنے کے لیے قدرے طویل لیکن فول پروف طریقہ اختیار کرنے کا فیصلہ کیا گیا ہے۔"

"مجھے اب بھی یقین نہیں آرہا کہ یہ انتظامات اتنی سرعت کے ساتھ کیے جانے ممکن تھے۔" میں نے فون کاؤنٹر پر موجود شخص کی وجہ سے گول مول بات کی۔

"اس وقت وفاقی محکموں کے تمام ذمے دار پوری طرح الرٹ ہیں۔ انہیں ملک کو درپیش خطرات کی سنگینی کے بارے میں پوری طرح بریف کر دیا گیا ہے اور کوئی نہیں چاہے گا کہ اس کے محکمے کی کسی کوتاہی کی وجہ سے مدافعانہ کارروائیوں کو کوئی گزند پہنچے۔ وزارت خارجہ تک میدان میں آ کودی ہے۔"

"وزارت خارجہ؟" میں نے حیرت سے دہرایا۔ "لیکن کولمبیا کی حکومت البرتو کے بارے میں کوئی ذمے داری قبول کرنے کی پابند نہیں ہے۔ فری لانس میرا دست اور مرسن ریز کسی کے لیے بھی کام کرتے رہتے ہیں۔ ان پر حکومتوں کا کوئی کنٹرول اور اختیار نہیں ہوتا۔" وہ تبصرہ کرتے ہوئے میں نے دیکھ لیا تھا کہ میں اس وقت اکیلا رہ گیا تھا۔

"تم غلط سمجھ رہے ہو۔ عام حالات میں ہر محکمہ ایک دوسرے پر ذمے داریاں ڈالتا ہے لیکن وزارت خارجہ کے ایک ڈپٹی سیکریٹری نے فیکس نمبروں کے مالکان کا کھوج لگانے کی ذمے داری خود قبول کی ہے۔"

"وہ لوگ اس بارے میں کیا کر سکیں گے؟" میری حیرت میں مزید اضافہ ہو گیا۔

"وہ متعلقہ ممالک میں اپنے سفارت خانوں کو ہدایات دیں گے اور وہ متعلقہ شہروں کی ٹیلیفون ڈائریکٹریوں سے مالکان کا سراغ لگا کر اسے اپنے طور پر چیک کریں گے اور حقائق پاکستان بھیج دیں گے۔ اس طرح ان ملکوں میں کسی کو بھنک بھی نہیں مل سکے گی کہ کیا ہو رہا ہے اور وہاں کے حکام کو اعتماد میں لیے بغیر ہمیں انتہائی نچلی سطح سے سارا مطلوبہ مواد مل جائے گا۔"

وہ طریقہ کار جس نے بھی سوچا تھا اس کی نگاہیں بہت دور تک دیکھنے کی عادی معلوم ہوتی تھیں۔ اگر وہ معلومات سرکاری سطح پر منگوائی جاتیں تو ان چاروں نمبروں کے صارفین کے ساتھ کوئی بھی بڑا حادثہ پیش آنے کی صورت میں ان کی حکومتیں پاکستان کو انتقامی کارروائی کا ذمے دار ٹھہرا سکتی تھیں لیکن اپنے سفارتی ذرائع سے معلومات حاصل کرنے کے بعد پاکستانی حکومت اپنے سیکرٹ ایجنٹوں کے ذریعے البرتو کے ان غیر ملکی پشت پناہوں کی خاطر خواہ گوشمالی کرانے کے باوجود بھی پردہ رہ سکتی تھی اور شاید ہونا بھی یہی تھا۔

میں نے لمحہ بھر میں وہ سب سوچا اور تعریفی لہجے میں کہا۔ "یہ بہت دوررس فیصلہ ہے۔ مجھے خوشی ہے کہ عام حالات میں ایک دوسرے کی ٹانگ کھینچنے والے برے وقت میں سیسہ پلائی ہوئی دیوار ثابت ہو رہے ہیں۔ بادی النظر میں تو یہ کام مواصلات کے محکمے میں کھٹکنا چاہیے تھی اور اس کے بہت سے مضمرات بھی ہو سکتے تھے۔ بہرحال اب تک تو سب کچھ بہترین انداز میں ہی ہو رہا ہے۔" فون اٹینڈنٹ مجھے گفتگو میں مصروف پا کر بدستور کہیں غائب تھا۔

"میں تمہارے دلی جذبات سے تو لاعلم ہوں لیکن اپنے بارے میں کہہ سکتا ہوں کہ میرا سر بہت اونچا ہو گیا ہے اور میں عجیب سے سنسنی خیز ہیجان سے دوچار ہوں۔ اس وقت کچھ ویسی ہی صورت حال نظر آرہی ہے جو مغربی ملکوں کی محنت اور خلیجی سرمائے سے تیار کی گئی اسلامی بم نامی فلم میں دکھائی گئی تھی۔ اس فلم کو دیکھ کر یقین نہیں آتا تھا کہ ہمارے بیوروکریٹ اور سرکاری اہلکار اس قدر مخلص، جفاکش اور

قوم پرست بھی ہو سکتے ہیں۔ کلبوں کے چندوں اور ضروری سازو سامان کی خریداری کے لیے ہمارے سفارت کار شہر شہر اور گلی گلی بھٹکتے پھرے تھے تب کہیں کھوٹ کا نقشہ زمین پر ابھرا تھا۔"

"تم جذباتی ہو رہے ہو، اول خان!" میں نے گہری سنجیدگی سے کہا۔ اس وقت تک فون اٹینڈنٹ کے علاوہ دو مسافر بھی وہاں سے جا چکے تھے۔ میں نے مبہم انداز میں اپنی بات جاری رکھی۔ "وہ ملک ان لوگوں نے اپنے مقاصد کے تحت بنایا تھی۔ اصل کہانی تو بس وہی جانتا ہے جو اسے چلا رہا ہے۔"

"ارے! میں بھول گیا تھا کہ تم کسی پبلک کال آفس سے بول رہے ہو گے۔" وہ میری مجبوری کو فوراً ہی بھانپ گیا۔ "اب کراچی میں بات ہوگی لیکن یہ ضرور سن لو کہ اصل بڑا ذوی وہ تھا جسے لٹکا دیا گیا۔ باقی نام اس کے بعد آتے ہیں۔ اور ہاں، کراچی میں میری بیوی کو ضرور سمجھا دینا۔"

"تم فکر نہ کرو۔ میں بھابی سے بات کر لوں گا۔ بس اتنا اور بتاتے چلو کہ کارخانے کی کیا خبریں ہیں؟" میں نے دزدیدہ نگاہوں سے اکتائے ہوئے مسافروں کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔

"بالکل خاموشی ہے۔ آپریشن مکمل ہونے پر ہی کچھ معلوم ہو سکے گا۔" اس نے جواب دیا۔

"خدا حافظ۔" میں نے فون بند کر کے پانچ روپے کا نوٹ کاؤنٹر پر رکھا اور واپس ہو لیا۔

اول خان سے بات کر کے میری ساری کوفت دور ہو گئی تھی۔ وہ دوسروں کے کندھوں پر سوار ہو کر اپنا قد بڑھانے والے خود غرض لوگوں میں سے نہیں تھا۔ وہ ہر وقت میری اور ویرا کی ناقابل فراموش کارکردگی کا ذکر کرتا رہتا تھا۔ اگر میں خود کو سربلند محسوس کر رہا تھا تو میری کیفیت بھی زیادہ مختلف نہیں تھی۔

البرٹو جیسے پر شخص ظفر بیگ کر اس کے خلاف کوئی بات سننے پر آمادہ نہیں تھا، ویرا کے ایک اشارے کی بنا پر میری نظروں میں مشکوک ہوا تھا۔ اس وقت ویرا نے بھی میرا مذاق اڑایا تھا لیکن میں اپنے قریبی ساتھیوں کی ان مخالفتوں کی وجہ سے بددل ہونے کے بجائے یکسوئی سے اپنے مشن میں لگا رہا اور اب ابی البرٹو کے حوالے سے ایسی بھیانک سازش سامنے آ رہی تھی کہ ہر شخص لرزہ براندام تھا۔ شاید یہ ان ذلتوں کا کفارہ تھا جو میں نے شی کے لیے ہیروئن فروشی کی ابتدا کر کے اپنی جوان نسل کی پیشانیوں پر مسلط کر دی تھیں۔ مجھے اپنا سینہ کچھ کشادہ اور جسم پھولوں سے بھی ہلکا محسوس

ہونے لگا۔

ویرا بے چینی کے ساتھ میری واپسی کا انتظار کر رہی تھی۔ اتنے طویل عرصے تک میرے ساتھ رہنے کے بعد وہ بڑی حد تک میری مزاج آشنا ہو چکی تھی۔ واپسی پر میرے چہرے پر کوفت اور غصے کے بجائے بشاشت اور سکون کی علامت دیکھ کر اس نے دور ہی سے تبدیلی کا اندازہ کر لیا اور شوخی کے ساتھ بولی۔ "معلوم ہوتا ہے کہ کوئی خوش خبری سن کر آ رہے ہو۔"

ویرا نے ملا سرکار جیسے رسوائے زمانہ آدمی کی تباہ کن سازشوں سے لے کر البرٹو و بلبسا کی تخریب کاریوں تک، جس بھرپور انداز میں ہم لوگوں کا ساتھ دے کر پاکستان کے قومی مفادات کے تحفظ میں حصہ لیا تھا اس کی بنا پر میرے دل میں اس کی بہت زیادہ قدر و منزلت تھی۔ وہ عملی طور پر ایک بین الاقوامی مجرمہ تھی اور اسے اپنی تنظیم کے مفادات کے علاوہ کسی بھی ملک یا قوم کی سلامتی سے کوئی ہمدردی نہیں ہو سکتی تھی لیکن اس نے محض میری دوستی کی خاطر، اپنے قول و فعل سے قدم قدم پر میرا ساتھ دیا تھا لیکن اس کے ساتھ یہ بھی ایک کھلی حقیقت تھی کہ وہ میرے بارے میں کبھی کبھی حسد و رقابت کی آگ میں سلگنے لگتی تھی اور ایسے مواقع پر اس کا رویہ بہت زیادہ غیر متوازن ہو جایا کرتا تھا۔ چند ہی لمحے پہلے کی بات تھی کہ میری کراچی واپسی کے حوالے سے وہ برہم ہو کر مجھ سے تعلق ختم کر لینے کی دھمکیاں دینے پر اتر آئی تھی۔ یہ اور بات ہے کہ میں نے ہوشیاری کے ساتھ صورت حال کو سنبھال لیا تھا۔ لیکن میرے ذہن میں یہ خطرہ ہر وقت ناچتا رہتا تھا کہ اگر کسی بھی وقت میری ویرا سے ٹھن گئی تو وہ اپنی معلومات کے سہارے مجھے تگنی کا ناچ نچانے پر مجبور کر سکتی تھی۔

اس وقت بھی اگر میں اسے اول خان سے ہونے والی گفتگو کے اصل متن سے آگاہ کر دیتا تو وہ ان تعریفوں میں اپنی مدح کا پہلو نکال کر عشوہ طرازیوں کی طرف مائل ہو سکتی تھی کیونکہ اولیانو میری کسی چالاکی کی بنا پر نہیں بلکہ صرف اور صرف ویرا کے ناز و انداز کی بنا پر قابو میں آیا تھا۔ میں نے ویرا تک پہنچنے میں چند قدم کا فاصلہ طے کرتے ہوئے اپنے وہ ذہنی جائزے مکمل کر لیے اور ویرا کو معاملے کی پوری گہرائی سے بے خبر رکھنے کا فیصلہ کرتے ہوئے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "فی الحال صورت حال جوں کی توں ہے۔ خوش خبریاں اتنی آسانی کے ساتھ نہیں ملتیں۔ بس واپسی سے پہلے اس سے الوداعی بات چیت کر کے مجھے ضرور خوشی ہوئی ہے۔"

"بندروں والے کارخانے کے بارے میں تو وہ بہت کچھ بتا سکتی تھا۔" ربرا نے استفسار آمیز نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے سوال کیا۔ اس میں سب سے بڑی خوبی یا خرابی یہی ہو گئی تھی کہ وہ میرے کسی بھی جھوٹ پر متجسس ہو جاتی تھی۔ اس بارے میں اس کی چھٹی حس عموماً اس کا ساتھ دیتی تھی۔

"بندروں والا کارخانہ!" اس کی الجھی ہوئی نگاہوں سے بچتے ہوئے میں سر جھٹک کر ہنس دیا۔ "وہاں دوسرے لوگ گئے ہیں۔ ان کی واپسی کے بعد ہی کچھ معلوم ہو سکے گا کہ وہاں کیا کچھ ملا ہے۔"

"اولیانو والے کاغذات پر تو اس نے ضرور کچھ کہا ہو گا؟" وہ بدستور غیر مطمئن تھی۔

"خوش تھا۔" میں نے سپاٹ سا جواب دیا۔ "ہماری طرح وہ بھی پر امید ہے۔ آج کے چکروں سے فارغ ہونے کے بعد وہ ان پر کام شروع کرے گا۔"

"میرا خیال ہے تم مجھ سے کچھ چھپا رہے ہو۔" آخرکار اس نے ایک گہرا سانس لیتے ہوئے کھل کر اپنے شبہے کا اظہار کر ڈالا اور میں دل ہی دل میں جھنجھلا کر رہ گیا۔ میرے چہرے کے تاثرات کی بنا پر شاطر ذہین افراد بھی کبھی میرے جھوٹ کو نہیں پکڑ پاتے تھے لیکن ربرا کے سامنے نہ جانے میری اداکاری میں کیا خامی رہ جاتی تھی کہ وہ پل بھر میں بات کی تہ تک پہنچنے میں کامیاب ہو جاتی تھی۔

"تمہیں شبہ ہے تو خود اس سے بات کر لو۔ ابھی پرواز کی روانگی میں کافی وقت باقی ہے۔" میں نے چڑچڑے انداز میں جواب دیا۔ "اب وہ تم سے متعارف ہی نہیں ہوا بلکہ تمہارا گرویدہ بھی ہو گیا ہے۔"

"اگر اس کے دل میں یہ شبہ پیدا ہونے کا امکان نہ ہوتا کہ ہمارے درمیان بداعتمادی پیدا ہو چلی ہے تو میں اسے ضرور فون کرتی۔ بعض اوقات تم میری بات کا جواب اس قدر محتاط انداز میں دیتے ہو کہ مجھے اس پر جھوٹ کا شبہ ہونے لگتا ہے۔ تم ویسے بھی ہر ایک کو اپنی باتوں سے چکر میں ڈال دینے میں ماہر ہو۔"

"اگر یہ میری تعریف ہے تو تمہارا بہت بہت شکریہ۔ میں آئندہ محتاط رہوں گا۔"

ربرا اس وقت مجھ سے الجھنے کے موڈ میں تھی۔ کوئی خاص مسئلہ زیر بحث نہ ہو تو مجھے بھی اس سے چھیڑ چھاڑ میں لطف آتا تھا۔ اس وقت بھی اصل معاملہ خوش اسلوبی کے ساتھ نمٹ چکا تھا اس لیے جب ربرا نے دوسری باتیں شروع کیں تو میں نے اوٹ پٹانگ جوابات دے کر اسے چڑانا شروع کر دیا۔

پرواز کی روانگی کا اعلان ہونے تک ربرا خاصی برہم ہو چکی تھی اور منہ پھلائے نیلی رضیان دیکھ رہی تھی۔ مسافروں کی بھیڑ چھٹ جانے کے بعد ہم دونوں آخری بس سے طیارے کی طرف روانہ ہوئے اور ہمارے نشستیں سنبھالنے کے چند منٹ بعد ہی طیارے کے انجن چلا دیے گئے۔

دوران پرواز بھی ربرا مجھ سے روٹھی رہی اور جہاز میں گونجنے والے انجنوں کے دھیمے شور میں میرا ذہن ان متنازعہ معاملات میں الجھا رہا جو کراچی میں میرے منتظر تھے۔

ان میں سرفہرست مسئلہ ان سرحدی یا افغانی قبائلیوں کا تھا جو غزالہ اور سلطان شار کا تعاقب کر کے انہیں خوف زدہ کرتے رہے تھے۔ اول خان کے آدمیوں نے انہیں عارضی طور پر دور رکھنے کا بندوبست کر لیا تھا مگر میں جانتا تھا کہ ضدی اور خود سر طبیعتوں والے وہ پراسرار قبائلی آسانی سے ہار مان کر میدان چھوڑنے والے نہیں تھے۔ ان اطراف کے باشندے اپنے مقصد کو برسوں بھی نہیں بھولتے تھے۔ روزمرہ کے کاموں کو سرانجام دیتے ہوئے بھی وہ اپنے مقصد کے بارے میں سوچتے رہتے تھے اور پہلا موقع میسر آنے پر گھات لگا کر اپنا مقصد حاصل کر لینے کی شہرت رکھتے تھے۔ یہ اور بات بھی کہ ایسے مقاصد میں انتقامی قتل سب سے اہم ہوتا تھا جب کہ میرے ساتھ ان کی دشمنی کا کوئی سبب تاحال سامنے نہیں آ سکا تھا۔

اسی کے ساتھ زون کوانگ فو کے کسی آدمی کی پراسرار فون کال بھی میرے ذہن پر سوار تھی۔ زون کوانگ فو مشرق بعید کے علاقے میں شی کا بہت مضبوط ایجنٹ تھا۔ اس کا بچپن کا دوست اور معزز مہمان' مہیشی کازرو تاجا کا زان تھا۔ میں نے زون کوانگ فو کی نجی تقریب میں مہیشی کازرو کو جس انداز میں ہلاک کرنے کی منصوبہ بندی کی تھی وہ وقتی طور پر بہت کامیاب رہی تھی اور ہم لوگ بخیر و عافیت منگارڈ سے نکل آنے میں کامیاب رہے تھے لیکن عین آخری لمحات پر زون کوانگ فو کی طرف سے میری تلاش کی کوششوں سے یہ خطرہ نظر آ رہا تھا کہ زون اپنی چار دیواری میں ہونے والے قتل کو فراموش نہیں کر سکا تھا اور اس کے آدمیوں نے آخرکار ہماری سازش کا سراغ لگا ہی لیا تھا۔ اس کے بعد زون کوان کے حوالے میری تلاش کی شدید ضرورت محسوس ہو سکتی تھی۔

پرتکلف ناشتے اور اخبار بینی میں سفر غیر محسوس طریقے پر ختم ہو گیا۔ میں نے چند دنوں کے اخبارات کا تفصیلی مطالعہ کر

والا لیکن مجھے کہیں بھی کوئی اہم خبر نظر نہیں آسکی۔ سیٹلائٹ ٹاؤن میں البرٹو ویلیسا کے خلاف ہونے والی خون ریز کارروائی اور پشاور روڈ پر واقع نیسر فیکٹری پر چھاپے کی خبروں کو غالباً اخبارات سے پوشیدہ رکھا گیا تھا اور شہباز خان کے بارے میں میں نے اخباری نامہ نگاروں کو اتنی تاخیر سے مطلع کیا تھا کہ اس تصویری خبر کا اسی صبح کے اخبار میں شائع ہونا ممکن نہیں تھا۔ وہ اگلے دن کے اخبارات ہی میں شامل ہو سکتی تھی۔

ہم دونوں کے پاس ایک مختصر سے دستی تھیلے کے علاوہ کوئی سامان نہیں تھا۔ اس لیے بس سے اترنے کے بعد ہم ائرپورٹ کی عمارت میں رکے بغیر باہر نکلتے چلے گئے۔ وہاں اس پرواز سے آنے والوں کے استقبال کے منتظر لوگوں کے ہجوم میں چند پیشہ ور دلال پیش پیش تھے۔

ان میں سے کئی تیز سرگوشیوں میں کار اور ٹیکسی کے الفاظ ادا کرتے ہوئے ہماری طرف لپکے لیکن ان میں سے ایک توانا شخص نے دوسروں کو پھٹکار کر بھگا دیا اور خود تیزی کے ساتھ آگے بڑھ کر ویرا کے ہاتھ سے دستی بیگ تقریباً چھین ہی لیا۔ میرے لیے وہ کوئی نیا تماشا نہیں تھا۔ ان دنوں کراچی کے ہوائی اڈے پر آنے والے ہر ملکی اور غیر ملکی مسافر کو ایسے ذہین ایجنٹوں کا سامنا کرنا پڑتا تھا۔ وہ لوگ بھاری کرائے اور بخشش کی امید میں غیر ملکیوں پر کچھ ضرورت سے زیادہ ہی مہربان ہوا کرتے تھے۔ غنیمت یہ تھا کہ ویرا سفید فام ہونے کے باوجود اس توانا شخص کی مداخلت کی وجہ سے متعدد افراد کی یلغار سے محفوظ رہی تھی۔

میں نے غزالہ کو اپنی پرواز کی تفصیلات سے آگاہ نہیں کیا تھا اس لیے وہاں ہمارے لیے کوئی سواری موجود ہونے کا امکان نہیں تھا۔ ہمیں شرف آباد میں اپنے فلیٹ تک پہنچنے کے لیے بہرحال ٹیکسی لینی ہی تھی اس لیے میں نے اس شخص کو آنکھیں دکھانے کے بجائے اسی سے مدد لینے کا فیصلہ کر لیا۔

شرف آباد کا نام اس کے لیے اجنبی ثابت ہوا لیکن بہادر آباد کے ملحقہ علاقے کا حوالہ سنتے ہی اس نے ڈیڑھ سو روپے کرائے کا مطالبہ پیش کر دیا۔

"واٹ؟ ڈیڑھ سو؟" ویرا نے ملی جلی انگریزی اور اردو میں حیرت سے کہا۔ "میٹر کے حساب سے وہاں کے مشکل سے پچاس روپے بنیں گے۔ تم زیادہ سے زیادہ ساٹھ لے سکتے ہو۔"

"ہم صاحب! یہاں میٹر نہیں چلتا۔" اس نے ویرا کے قریب ہو کر خوشامدانہ انداز میں کہا۔ "بیس روپے تو ٹریفک والے یہاں ٹیکسی کھڑی کرنے کا بھتا لیتے ہیں۔ بس تم ایک سو چالیس دے دینا۔" وہ شاید ویرا کی زبان سے اردو سن کر حیران رہ گیا تھا اس لیے اس نے کسی بحث کے بغیر فوراً ہی دس روپے رعایت کا اعلان کر دیا لیکن ویرا کے لیے وہ کمی اطمینان بخش نہیں تھی۔

ان دونوں کا سوال جواب کرنے کا انداز میرے لیے خاصی دلچسپی کا باعث تھا۔ میں خاموشی کے ساتھ الگ کھڑا وہ تماشا دیکھتا رہا اور آخرکار سو روپے پر بات طے ہو گئی اور وہ ہمارے ساتھ سڑک عبور کرنے لگا۔

اس کی ٹیکسی سڑک کے پار ایک دور افتادہ درخت کے سائے میں کھڑی ہوئی تھی۔ ہم تینوں کو دیکھتے ہی ٹیکسی کا باریش ڈرائیور اپنی نشست سے نیچے اتر آیا۔ اس پر نگاہ پڑتے ہی میرے ذہن کو ایک خفیف سا جھٹکا لگا لیکن میں نے اپنے اس غیر ارادی ردعمل پر کوئی دھیان نہیں دیا۔ کراچی کے سیکڑوں ٹیکسی ڈرائیور باریش اور پشتو بولنے والے علاقوں سے تعلق رکھتے تھے۔

ہم دونوں کو عزت و احترام کے ساتھ پچھلی نشست پر بٹھانے کے بعد ہمیں لانے والے نے ڈرائیور کے برابر والی سیٹ پر بیٹھنے کے لیے دروازہ کھولا تو میں چونک پڑا اور میں نے اسے فوراً ہی ٹوک دیا۔ "اے! تم کہاں بیٹھ رہے ہو؟ اس ٹیکسی میں ہمارے علاوہ اور کوئی نہیں جائے گا۔"

"صاحب! ہم کو نرسری جانا ہے۔" اس نے گردن گھما کر اپنے مخصوص خوشامدانہ لہجے میں کہا۔ "ہم اور ادھر اتار دو تو تمہارا مہربانی ہو گا۔ امارا پیسہ اور ٹیم بچ جائے گا۔"

"بیٹھ جاؤ۔" میرے بولنے سے پہلے ہی ویرا خانم نے اسے اجازت مرحمت فرما دی اور وہیں ہمارے لیے ایک نئی مشکل کی بنیاد پڑ گئی جس سے ہم اس وقت تک بالکل بے خبر تھے۔

ائرپورٹ سے اسٹار گیٹ کی طرف روانہ ہوتے ہوئے ٹیکسی کی رفتار خاصی سست تھی اور ڈرائیور بار بار عقب نما آئینے کا جائزہ لے رہا تھا۔ ان چھوٹی چھوٹی باتوں کی وجہ سے میں بے چینی سی محسوس کر رہا تھا لیکن اس وقت تک اصل خطرے کا موہوم ترین امکان بھی میرے ذہن میں نہیں آسکا تھا۔

مندے ہوٹل سے پہلے ٹیکسی اچانک رکی تو میرے کان کھڑے ہوئے۔ اس وقت ہمارے پیچھے دور دور تک کوئی گاڑی نہیں تھی۔ شاید ڈرائیور نے دانستہ اپنی رفتار اتنی

رہی تھی کہ پیچھے آنے والا ٹریفک گزر جانے کے بعد اسے اپنی بدنیتی دکھانے کے لیے کھلا میدان میسر آسکے۔

ٹیکسی رکتے ہی ڈرائیور پھرتی سے ہماری طرف پلٹا تو اس کے ہاتھ میں ایک ریوالور دبا ہوا تھا جس کی نال ہماری طرف اٹھی ہوئی تھی۔ اسی اثنا میں تنومند شخص نہایت سرعت کے ساتھ اپنی سیٹ سے اتر کر پچھلی سیٹ میں گھس کر میرے اوپر تقریباً سوار ہو گیا تھا کیونکہ اس وقت میں ویرا سے الگ بیٹھا ہوا تھا۔ اس شخص کے ہاتھ میں اعشاریہ تین دو کا بھرا ہوا پستول موجود تھا جس کا سیفٹی کیچ ہٹا ہوا تھا۔

"خبردار! جو ذرا بھی آواز نکالی تو تم کو گولی مار دے گا۔" میرے اوپر سوار ہونے والا اپنی سمت کا دروازہ بند کرتے ہوئے غرایا اور ٹیکسی ایک جھٹکے کے ساتھ حرکت میں آگئی۔ اس بار اس کی رفتار خاصی تیز تھی۔

ہمارے ساتھ وہ سب اس قدر سرعت کے ساتھ پیش آیا کہ میری سوچنے سمجھنے کی صلاحیتیں ہی مفقود ہو کر رہ گئیں۔ ٹیکسی کے دوبارہ حرکت میں آنے پر میرے اوسان قدرے بحال ہوئے تو مجھے اندازہ ہوا کہ اپنی چھٹی حس کی للکار کو نظر انداز کر کے میں ایک سنگین صورت حال سے دوچار ہو چکا تھا۔

وہ دونوں آتشیں ہتھیاروں سے مسلح تھے۔ انہوں نے ہمیں دن دہاڑے ایک مصروف مقام سے اغوا کرنے کی کوشش کی تھی اس لیے ان سے یہ توقع باندھنی عبث تھی کہ ہماری کسی بھی مزاحمت پر وہ گولی چلانے کے بجائے بوکھلاہٹ کا شکار ہو جائیں گے اور ہمیں گلو خلاصی کا موقع مل جائے گا۔

"یہ کیا بدتمیزی ہے؟ تم دونوں کون ہو اور ہم سے کیا چاہتے ہو؟" مجھ سے پہلے ویرا نے تیز لہجے میں ان دونوں کو مخاطب کرتے ہوئے پوچھا۔ "ہماری جیبوں سے تمہیں چند سو روپوں کے علاوہ اور کچھ نہیں مل سکے گا۔"

"خوچہ میم صاحب! ابی تم آرام سے بیٹھو۔ ہم اپنے ڈیرے پر لے جا کر تم لوگوں کو مٹھائی کا لڈو کھلائے گا۔ گڑبڑ کیا تو تمہارا سر پھاڑ کر ہم لوگ تمہیں بے ہوش کر دے گا۔" ڈرائیور نے تلخ لہجے میں ویرا سے کہا پھر پشتو میں اپنے ساتھی سے مخاطب ہو گیا۔ میں نے غیر ارادی طور پر ویرا کی طرف دیکھا کیونکہ میری معلومات کے مطابق وہ تھوڑی بہت پشتو بول اور سمجھ سکتی تھی لیکن ان دونوں کے مذاکرات پر وہ خاموش رہی اور آنکھوں ہی آنکھوں میں اس نے مجھے بھی خاموش رہنے کا اشارہ کیا تاکہ وہ ان کی گفتگو سے ان کے عزائم کا اندازہ لگا سکے۔

دو چار فقروں کے تبادلے کے بعد وہ دونوں خاموش ہو گئے۔ وہ دونوں ہی اپنی اپنی جگہ اس قدر مستعد اور چوکنے تھے کہ ان سے ٹکر مول لے کر محفوظ رہنے کا کوئی امکان نظر نہیں آرہا تھا۔

اس وقت تک مجھے یہ اندازہ ہو چکا تھا کہ وہ دونوں ان ہی لوگوں میں سے تھے جو کراچی میں میری تلاش میں سرگرداں تھے اور غزالہ وغیرہ کو خوف زدہ کرتے رہتے تھے۔ لیکن مجھے حیرت اس امر پر تھی کہ انہوں نے ہماری کراچی آمد کے بارے میں کیسے اندازہ لگایا اور کیسے پہچانا جبکہ میرے لیے وہ دونوں اجنبی تھے۔

ڈرگ روڈ اسٹیشن پر پہنچ کر ان لوگوں نے شاہراہ فیصل چھوڑ کر ٹیکسی داہنی طرف موڑ لی اور چند کلومیٹر بعد آنے والے ڈرائیو ان کے چوراہے سے راشد منہاس روڈ کی طرف ہو لیے جو اس وقت بہت زیادہ مصروف نہیں تھی۔

"تم لوگ ہمارے ساتھ من مانی کر رہے ہو لیکن ہمیں اتنا جاننے کا حق ضرور حاصل ہے کہ ہمارا کیا قصور ہے یا تم ہم سے کیا چاہتے ہو؟" اس پرسکون سڑک پر آنے کے بعد میں نے ایک مرتبہ پھر انہیں چھیڑنے کی کوشش کی۔

"یہ سب تمہیں تنگار ادلی جانے کے بعد معلوم پڑے گا جہاں سردار پائندہ گل تمہارا انتظار کر رہا ہے۔" میرے برابر میں بیٹھے ہوئے شخص کے تنفر آمیز جملوں نے مجھے یک بیک پریشان کر دیا۔

آخر کار قصہ وہی نکلا تھا جو ابتدا سے میرے ذہن میں سر ابھار رہا تھا۔ وہ لوگ مقامی مافیا کے سلسلے میں میرے پیچھے لگے ہوئے تھے کیونکہ سیٹھ حبیب جیوانی کی مقامی مافیا کو اعلیٰ درجے کی ہیروئن فراہم کرنے والوں میں افغانی سردار پائندہ گل کا نام بہت نمایاں تھا۔ وہ لنڈی کوتل سے شمال میں بڑے تنگار ادلی کے سنگلاخ اور دشوار گزار افغان پہاڑی علاقے میں بڑے پیمانے پر پوست کی کاشت کر کے ہیروئن تیار کرتا تھا۔ ان علاقوں میں سردار پائندہ گل کا نام قوت و جبروت کی ایک ممتاز ترین علامت کی حیثیت رکھتا تھا۔ اس کے بارے میں مشہور تھا کہ اس نے افغانستان میں محو سفر ایک روسی فوجی قافلے کی درجن گاڑیاں تباہ کر کے بانوے روسی فوجیوں کو زندہ گرفتار کیا پھر ان سب کو اپنے فارمنگ اسکواڈ سے ذبح کرا کے انہیں اپنی زمین میں دفن کرا دیا اور ان قبروں پر افیم کی فصل اگا دی۔ اس کے اس کارنامے میں مومن خان آفریدی نامی ایک اور افغان ملک اس کا شریک کار بتایا جاتا

تھا۔

میرے لیے وہ صورت حال بہت نازک اور روح فرسا تھی۔ زیڈ لائن کے دفاتر کی ہولناک تباہی رونما ہونے کے بعد ویرا نے خاص طور پر مجھ سے اس بارے میں استفسار کیا تھا لیکن میں نے کبھی بھی اسے اپنے اور مافیا کے مراسم کی ہوا نہیں لگنے دی تھی۔ اب ان دونوں نے ویرا کو بھی میرے ساتھ ہی پکڑ لیا تھا۔ اگر اس کی موجودگی میں سردار پائندہ گل یا اس کے آدمیوں سے کسی قسم کے مذاکرات کی نوبت آتی تو اس میں میرے اور مقامی مافیا کے گہرے تعلقات کا ذکر ناگزیر ہوتا۔ اس انکشاف پر ویرا کا جو بھی ردِعمل ہوتا اس کا اندازہ لگانے کے لیے کسی خاص ذہانت کی ضرورت نہیں تھی۔

"تم کہاں کھو گئے؟" ویرا نے مجھے خاموش پا کر ٹوکا۔ "یہ سردار پائندہ گل کون ہے؟ اس نام سے تو میرے کان بھی کچھ آشنا معلوم ہوتے ہیں۔ اس کی اور تمہاری دشمنی کہاں سے نکل آئی؟"

"میں بھی یہی سب سوچ رہا ہوں۔" میں نے کمزور لہجے میں کہا۔ "اگر میں غلطی نہیں کر رہا تو سردار پائندہ گل خاص اور بہترین ہیروئن کا بہت بڑا بیوپاری ہے لیکن مجھ سے اس کا کیا واسطہ ہو سکتا ہے؟ معلوم ہوتا ہے کہ ان لوگوں کو میرے بارے میں کوئی بہت بڑی غلط فہمی ہوئی ہے۔" میں واقعی گہری تشویش میں مبتلا ہو گیا تھا۔

"اوئے ذہین صاحب!" میرے برابر والے نے میرا نام لے کر مجھے بد ترین ذہنی جھٹکا پہنچایا اور کہا۔ "ابی تم اپنا تقریر ختم کرو۔ تمہارا آدمی لوگ نے ہمیں تمہارے ڈیرے سے بھگا دیا لیکن ہم لوگ پھر بھی تم تک آ گیا۔ ابی کوئی تمہارا مدد نہیں کر سکتا۔ تمہارا بیسٹ ہمارا سردار پائندہ گل ہی کرے گا۔ وہ ہم لوگ کو ادھر چھوڑ کر کل ہی ملک واپس گیا ہے۔ اب تم کو بھی ادھر ہی لے جانا پڑے گا۔"

تشویش اور پریشانیوں کے ان بدترین لمحات میں مجھے اس بات کی خوشی تھی کہ بظاہر غیر تعلیم یافتہ اور نیم مہذب نظر آنے والے افغانیوں نے ویرا کے ساتھ کسی بھی قسم کی کوئی بدتمیزی نہیں کی تھی۔

"تمہارے سردار کا جھگڑا اگر مجھ سے ہے تو اس بے چاری کا کیا قصور ہے؟ میں تمہارے ساتھ چلنے کے لیے تیار ہوں۔ تم اسے تو رہا کر دو۔" میں نے ویرا کے ساتھ ان کی نرمی سے فائدہ اٹھانے کی نیت سے کہا۔ اگر وہ کسی بھی جگہ میں آ کر ویرا کو آزاد کر دیتے تو میں تنہائی میں بے فکر ہو کر ان سے بات چیت کر سکتا تھا۔

"ہم نے تم کو پکڑا ہے۔ تمہارے ساتھ جو بھی ہوتا وہ بھی ہمارا قیدی بن جاتا۔ ابی ہم میم صاحب کو نہیں چھوڑے گا۔ ہم لوگ عورت پر بلا وجہ ہاتھ نہیں اٹھاتا۔ یہ شرارت کرے گی تو ہم تم کو مارے گا۔ زیادہ بدمعاشی کرے گی تو بس اسے بے ہوش کر کے باندھ دے گا۔ ویسے میم صاحب بہت ماشوق ہے۔ ہمارا سردار اسے تم سے خرید کر اپنا بی بی بھی بنا سکتا ہے۔" اس نے معشوق کا لفظ زیر بیان میں استعمال کیا تھا اس میں ہتک کا کوئی شائبہ نہیں تھا۔

"لعنت ہو تمہارے سردار پر، میں اس کے منہ پر تھوکوں گی بھی نہیں۔" ویرا ایک دم بھڑک گئی۔

"ارے خدائی خوار!" میرے برابر والا غراتا ہوا حرکت میں آیا اور میرے کچھ کہنے سے پہلے ہی اس نے ویرا کی کنپٹی پر ایسا زوردار مکا رسید کیا کہ وہ کراہتی ہوئی میرے شانے پر ڈھیر ہو گئی۔ وہ شخص اپنے بے خبر حریف کو ایک ہی ضرب میں بے ہوش کر دینے میں خاصی مہارت رکھتا تھا۔

"یہ تم نے بہت برا کیا۔ تمہیں تو عورتوں کا بہت احترام کرنے کا دعویٰ تھا۔" میں نے بے ہوش ویرا کے سر کو سہارا دیتے ہوئے متاسفانہ لہجے میں کہا۔ "اور ایک منٹ بعد ہی اس پر ہاتھ اٹھا بیٹھے۔"

"ابی تم بھی اپنا زبان بند کرو۔" وہ غرایا۔ "سردار کے خلاف ہم ایک لفظ نہیں سنے گا۔"

"میں تمہارے سردار کی بہت عزت کرتا ہوں۔ ایک بار اس سے بات بھی کر چکا ہوں۔ مجھے اتنا تو بتا دو کہ اسے مجھ سے کیا شکایت پیدا ہو گئی ہے؟" ویرا کے بے ہوش ہو جانے کے بعد میں نے کھل کر نرم اور مصالحانہ لہجے میں بات شروع کر دی۔ "ہو سکتا ہے کہ بات بڑھائے بغیر مسئلہ حل ہو جائے۔"

"ہم حکم کا غلام ہے۔ ہمیں تم کو اٹھانے کا حکم ملا، ہم نے اٹھا لیا۔" وہ سادگی سے بولا۔ "اندر کا چکر ہم کو نہیں معلوم۔ سنا ہے کہ تم پر سردار کے مال کا پانچ لاکھ روپیہ باقی ہے۔ ہم کچھ نہیں جانتا۔"

"پانچ لاکھ روپیہ!" میں نے حیرت سے دہرایا۔ "میں نے تو کبھی سردار سے ایک پیسے کا لین دین بھی نہیں کیا۔"

"وہ تمہاری کمپنی کو مال دیتا تھا۔ کمپنی غرق ہو گیا۔ ابی سردار اپنا پیسہ تم سے لے گا۔ ورنہ اسے اس کا مال واپس کرو۔" وہ اپنی بے خبری ظاہر کرنے کے باوجود بہت باخبر تھا۔ چھوٹے گروہوں میں ہر شخص ہر بات سے باخبر ہوتا ہے یہ اور بات ہے کہ نیچے والے مصلحتاً بے خبر بنے رہتے ہیں۔

بات رفتہ رفتہ میری سمجھ میں آنے لگی تھی۔ سردار پائندہ گل نے شاید مافیا کے حساب میں ریڈ لائن کو بائیس لاکھ کی ہیروئن فراہم کی ہوئی تھی جس کی رقم واجب الادا تھی اور اخبارات میں ریڈ لائن پر چھاپے اور گرفتاریوں کی خبریں شائع ہونے کے بعد سردار پائندہ گل کو اپنی خطیر رقم ڈوبتی ہوئی نظر آنے لگی ہو گی اور وہ کراچی دوڑا چلا آیا تھا۔ شاید اسے کسی طرح پتا چل گیا تھا کہ مافیا کے سرکردہ لوگوں میں سے صرف میں زندہ اور آزاد تھا اس لیے اس نے اپنے آدمیوں کو میری تلاش میں لگا دیا تاکہ مجھ سے اپنی رقم کا مطالبہ کرسکے۔ یہ اتفاق تھا کہ میں ان ہی دنوں کراچی سے باہر تھا اس لیے غزالہ اور سلطان نثار کو خوف و ہراس کا سامنا کرنا پڑا۔ میں اصل پس منظر سے ناواقف تھا اس لیے اول خان کے عملے کی مدد سے سردار پائندہ گل کے آدمیوں کو بھگانے کا بندوبست کر دیا۔ وہ ان واقعات سے ایک ہی نتیجہ اخذ کرسکتا تھا اور وہ یہ کہ مال یا رقم کے بارے میں میری نیت خراب ہو گئی تھی۔ ریڈ لائن کی تباہی کی آڑ لے کر میں نے روپوشی اختیار کرلی تھی اور اپنے آدمیوں کے ذریعے سردار پائندہ گل کے ہرکاروں کو اپنے گھر سے دور رکھنے اور آخر کار میدان سے بھگانے پر تل گیا تھا۔

وہ نتائج اخذ کرنے کے بعد اگر سردار پائندہ گل محاذ آرائی پر تل گیا تھا تو اسے بہت زیادہ قصوروار نہیں ٹھہرایا جاسکتا تھا۔ اگر درمیان میں بائیس لاکھ روپے جیسی خطیر رقم کی وصولی کا معاملہ نہ ہوتا تو اس جیسا غصہ ور آدمی میرے قتل کا حکم بھی جاری کرسکتا تھا۔

میرے لیے وہ مقدر کی عجیب ستم ظریفی تھی کہ ایک طرف اول خان جیسا محب وطن اور فرض شناس افسر مجھے قومی ہیرو کا درجہ دیئے چلا جارہا تھا اور دوسری طرف ایک طاقت ور افغان ہیروئن فروش مجھے بے ایمان اور دغا باز سمجھ کر میری آزادی کا دشمن ہو چکا تھا۔

"اس عورت کا میری کمپنی یا ہیروئن کے دھندے سے کوئی تعلق نہیں ہے۔" میں نے اسے سمجھانے کے لیے ایک نئے پہلو سے بات چھیڑی۔ "یہ میری دوست ہے اور مجھے عزت دار آدمی سمجھتی ہے۔ اس کے سامنے میں ہیروئن کا نام بھی نہیں لے سکتا۔ اسے آزاد کر دو۔ میں سردار پائندہ گل سے اپنے معاملات خود طے کرلوں گا۔"

اس نے اپنے پہاڑ جیسے سر کو ہلاتے ہوئے کہا۔ "نا ممکن، یہ بھاگ جانا تو اور بات تھی۔ اب اسے چھوڑنا ہمارا بس سے باہر ہے۔ یہ اچھا بات ہے کہ وہ تم کو عزت دار سمجھتی ہے۔ اگر تم نے سردار بابا کی بات نہ مانی تو وہ اس عورت کو پوری بات بتا کر تم کو بے عزت کردے گا۔"

"لیکن تم اپنے بڑوں کو یہ ضرور سمجھا سکتے ہو کہ آخری نتیجہ نکلنے تک وہ مجھ سے اکیلے میں بات کریں۔ ایک بار اس عورت کے سامنے بات کھل گئی تو پھر مجھے کسی بات کی پروا نہیں ہوگی۔"

"یہ ہم کرے گا۔" اس نے تفہیمی انداز میں کہا۔ اس وقت تک ٹیکسی سہراب گوٹھ کے چوراہے سے سپر ہائی وے پر داہنی طرف گھوم چکی تھی۔ مجھے لمحہ بھر کے لیے خیال آیا کہ کہیں وہ لوگ مجھے اسی ٹیکسی سے پشاور، دیر یا کسی اور سرحدی علاقے تک لے جانے کا ارادہ نہ رکھتے ہوں لیکن میں نے اس بارے میں اپنی زبان نہیں کھولی۔ ان کی ایسی حماقت کی صورت میں ہمیں راستے میں پڑنے والی کسی بھی چیک پوسٹ پر ان کے بے رحمانہ چنگل سے نجات مل سکتی تھی۔

وہ میری خام خیالی تھی کہ میں ان قبائلی غنڈوں کو عقل سے محروم سمجھ رہا تھا۔ سہراب گوٹھ اور پھر گلشن معمار والے موڑ سے کافی آگے نکلنے کے بعد ٹیکسی داہنی طرف والے کچے میں اتر گئی۔ اس طرف سنگلاخ زمین پر گاڑیوں کے ٹائروں کے متعدد نشانات نے ایک بے ترتیب راستے کی صورت اختیار کی ہوئی تھی۔ ٹیکسی اپنے پیچھے دھول کے مرغولے اڑاتی اسی راستے پر آگے بڑھتی رہی۔

کافی اندر جانے کے بعد ہمیں مخالف سمت سے نئے ماڈل کی ایک پک اپ آتی ہوئی نظر آئی۔ قریب آنے پر اس کے کیبن میں بڑی بڑی پگڑیوں والے دو دیو ہیکل افغان نظر آئے۔ دونوں گاڑیوں کے ڈرائیوروں نے شناسائی کے اظہار میں ایک دوسرے کی طرف ہاتھ لہرائے، دونوں گاڑیاں زن کی آواز کے ساتھ ایک دوسرے کے قریب سے گزریں اور چند لمحوں کے لیے ہماری ٹیکسی غبار کے بادل میں چھپ گئی۔

میں نے سرجانی ٹاؤن اور سپر ہائی وے کے مضافات میں افغان خیمہ بستیوں کے بارے میں بہت کچھ سنا ہوا تھا۔ جاتی ہوئی فور وہیل پک اپ دیکھنے کے بعد مجھے اندازہ ہوگیا کہ کوئی افغان خیمہ بستی ہی ہماری منزل تھی لیکن یہ بات حیران کن تھی کہ وہ لوگ افشائے راز کے کسی خوف کے بغیر دو افراد کو اغوا کر کے دن دہاڑے افغان مہاجرین کی آبادی میں لے جارہے تھے، جیسے وہاں صرف ان ہی کا راج چلتا ہو اور چند میل کے فاصلے پر واقع کراچی کی انتظامیہ سے ان کا کوئی تعلق نہ ہو۔

چند منٹ کے بعد ساٹھ ستر چھوٹے بڑے خیموں پر مشتمل، دور تک بکھری ہوئی وہ آبادی ہمارے سامنے آ گئی۔ وہاں عورتیں اپنے کام کاج میں مصروف اور بچے تپتی ہوئی دھوپ میں کچی زمین پر کھیلنے میں مصروف نظر آئے۔ ان ہی خیموں کے درمیان پرانے ماڈلوں کی کئی پک اپس بھی کھڑی نظر آئیں۔ خیموں اور وہاں بسنے والوں کی حالت زار سے ان کی بے سروسامانی اور عسرت کے علاوہ ان کی سخت جانی کا بھی اظہار ہو رہا تھا لیکن گاڑیوں کی موجودگی ان میں سے بعض کے تموّل کا اظہار کر رہی تھی۔

ہماری ٹیکسی بستی میں داخل ہونے کے بجائے ایک چکر کاٹ کر بستی کے عقب میں پہنچی جہاں چالیس فٹ کا ایک ٹریلر مع بند کنٹینرز اور پانی کا ایک بنگر کھڑا نظر آیا۔ ان دونوں کے ساتھ انہیں کھینچنے والی گاڑیاں نہیں تھیں۔ شاید آبادی کی ضروریات پوری کرنے کے لیے ان سے ذخائر کا کام لیا جاتا تھا۔

کنٹینر کے سائے میں ایک سرخ و سفید نوجوان بوسیدہ سی کرسی پر ایک رجسٹر لیے بیٹھا تھا مگر رجسٹر کو بھول کر ٹیکسی کی طرف دیکھ رہا تھا۔ ٹیکسی اسی کے قریب جا رکی۔ وہ نوجوان اپنے لوگوں کو پہچان کر کرسی سے اٹھ کھڑا ہوا۔ ٹیکسی ڈرائیور نے نیچے اتر کر تپاک سے اس کے ساتھ ہاتھ ملایا پھر ان دونوں نے پشتو میں تیزی سے باتیں کرنی شروع کر دیں۔ اس دوران میں نوجوان بار بار ٹیکسی کی طرف دیکھتا جا رہا تھا۔

میرے برابر والے نے مجھے اپنے ساتھ نیچے اترنے کا اشارہ کیا۔ جب اس نے بھی نوجوان سے ہاتھ ملایا تو میں نے محض اخلاقاً اس کی طرف ہاتھ بڑھایا لیکن اس نے نرمی لیکن سرد مہری کے ساتھ مجھ سے ہاتھ ملانے سے انکار کر دیا۔ "ہم لوگ اپنے قیدیوں اور دشمنوں سے ہاتھ نہیں ملاتے۔ یہ ہماری روایت ہے۔"

اس کی اردو بہت صاف اور شائستہ تھی۔ اپنے طور طریقوں سے وہ تعلیم یافتہ معلوم ہو رہا تھا۔

مجھے وہیں چھوڑ کر ان تینوں نے ٹیکسی میں بے ہوش پڑی ہوئی ورا کا جائزہ لیا اور ایک مرتبہ پھر آپس میں کسی بات پر بحث کرنے لگے۔ وہ نوجوان عمر میں ان سے کم ہونے کے باوجود ان پر حاوی نظر آ رہا تھا جیسے وہ اسی کو جواب دہ رہے ہوں۔

آخر کار ان کی بحث کا خاتمہ ہوا اور نوجوان میری طرف متوجہ ہو گیا۔ چند ثانیوں تک وہ نیم وا آنکھوں سے میری طرف دیکھتا رہا پھر خشک لہجے میں پوچھا۔ "تمہارا نام ذکی ہے؟" میں نے اثبات میں سر ہلا دیا۔

"تم سردار بابا کا ایک لاکھ کا دعویٰ مانتے ہو؟" اس نے اسی لہجے میں اگلا سوال کیا۔

"سردار بابا نمائندہ گل سے بات کیے بغیر میں اس بارے میں کچھ نہیں کہہ سکتا، ویسے وہ کہتا ہے تو سچ ہی کہتا ہوگا۔ میں اسے بس اتنا بتانا چاہتا ہوں کہ میں کمپنی کا مالک نہیں ملازم تھا۔ مجھے تو یہ بھی معلوم نہیں کہ سردار نے مال کسے اور کب دیا تھا؟"

"مجھ سے بات کرو۔ میں اس کا بھانجا عبدالرحیم خان ہوں۔ میں تم کو بتاتا ہوں کہ مال سات دن پہلے نزلا لائن کے دفتر میں شیر شاہ خان کو دیا گیا تھا۔ اندھیرے میں بیٹھنے والے نقاب پوش نے مجھے اپنے کمرے میں بلا کر وعدہ کیا تھا کہ چار دن میں رقم ادا کر دی جائے گی۔ پھر چار دن پورے ہونے سے پہلے ہی سب ختم ہو گیا۔ ہم لوگوں نے بہت مشکل سے پتا لگایا ہے کہ صرف تم باہر ہو۔ ہم اپنی رقم چاہتے ہیں۔"

وہ پوری طرح باخبر اور بااختیار معلوم ہوتا تھا۔ میں نے نرمی سے کہا۔ "تم جانتے ہو کہ میں شہر سے باہر تھا۔ تھوڑی ہی دیر پہلے واپس آیا ہوں۔ مجھے وقت ملنا چاہیے تاکہ میں پوری صورت حال کا اندازہ لگا سکوں۔ اس کے بعد ہی میں تم سے کوئی فیصلہ کر سکوں گا۔"

"تمہارے قومیوں نے میرے آدمیوں کا مقابلہ کیوں کیا تھا؟" اچانک اس کے تیور جارحانہ ہو گئے۔

"انہوں نے کسی کا خون نہیں بہایا۔ صرف اپنا دفاع کیا تھا۔ انہیں معلوم ہی نہیں تھا کہ وہ لوگ کیوں انہیں ہراساں کر رہے ہیں۔ ہر ایک کو اپنی حفاظت کرنے کا پورا پورا حق حاصل ہے۔ اگر وہ سردار یا نمائندہ گل کے نام پر ان کے پاس گئے ہوتے اور ان کی بے عزتی کی جاتی تب تمہاری شکایت بجا تھی۔ کاروباری جھگڑے طاقت کے بل پر کبھی طے نہیں ہوتے۔ تم جانتے ہو کہ یہ کچا کاروبار ہے۔ مال پار نکل جائے تو سب کے وارے نیارے ہو جاتے ہیں اور کھیپ پکڑی جائے تو سب کچھ ختم ہو جاتا ہے۔ ایسے جھگڑے مل بیٹھ کر طے ہوتے ہیں۔"

ہمیں لانے والے بہت غور سے اس گفتگو کا ایک ایک لفظ سن رہے تھے اور بالکل خاموش تھے لیکن میری بات ختم ہوتے ہی وہ دونوں بیک وقت بول پڑے۔ وہ پشتو میں اس نوجوان کو کوئی بات سمجھانے کی کوشش کر رہے تھے۔ ان میں ایک مرتبہ پھر بحث شروع ہو چکی تھی۔

میں نے اپنی مضبوطی ظاہر کرنے کے لیے لاتعلقانہ

انداز میں پیکٹ نکال کر سگریٹ سلگائی۔

"اور تم چاہتے ہو کہ اس عورت کو آزاد کر دیا جائے؟"

کچھ دیر کی باہمی بحث و تمحیص کے بعد وہ نوجوان ایک مرتبہ پھر مجھ سے مخاطب ہو گیا۔

"اس عورت کی آزادی تو بہت ضروری ہے کیونکہ اس کا ہمارے کاروبار سے دور کا بھی واسطہ نہیں ہے۔ اسے پتا چل گیا کہ ہم ہیروئن کا لین دین کرتے ہیں تو یہ جھگڑا نمٹنے کے بعد بھی پولیس میں مخبری کر سکتی ہے۔ اسے الگ ہی رکھو تو بہتر ہوگا۔ اس کے لیے۔"

اس نے ہاتھ اٹھا کر میری قطع کلامی کرتے ہوئے کہا۔

"پھر اسے اسی وقت واپس جانا چاہیے۔ ابھی وہ بے ہوش ہے اور اسے کچھ معلوم نہیں ہے کہ اسے کہاں لایا گیا ہے۔ اس سے پہلے کہ وہ ہوش میں آئے اسے شہر کے کسی حصے میں ڈلوا دینا چاہیے۔ اسے روانہ کرنے کے بعد ہم بات کرتے ہیں۔"

وہ میری پہلی کامیابی تھی۔ میں ان لوگوں کی کھوپڑیوں پر جمی برف پگھلانے میں کامیاب ہو گیا تھا۔

نوجوان کے استفسار پر خوشمند شخص نے اسے بتایا کہ اس کی لگائی ہوئی ضرب کے نتیجے میں ویرا مزید ڈیڑھ دو گھنٹوں سے پہلے ہوش میں نہیں آسکے گی۔ پھر بھی اس نے ویرا کی آنکھوں کے پپوٹے اٹھا کر چند ثانیوں تک جائزہ لیا اور پھر ویرا کو ڈرائیور کے ساتھ روانہ کر دیا۔

اس مرحلے پر میں سخت کشمکش و پیچ میں مبتلا ہو کر رہ گیا تھا کیونکہ اپنے ساتھ موجود دو چست و چالاک اور مسلح افغانوں کے مقابلے میں 'میں' بالکل نہتا تھا۔ میری ہم گن ویرا کے پرس میں تھی۔ ان لوگوں نے اس وقت تک ویرا کی کسی چیز کو نہیں چھوا تھا۔ اگر میں اس کی روانگی سے پہلے اس کے پرس کو ہاتھ لگاتا تو وہ مشکوک یا متجسس ہو جاتے اور میں ہمیشہ کے لیے ہم گن سے محروم ہو سکتا تھا۔

میں اپنے دل پر جبر کر کے اپنی جگہ پر کھڑا رہا اور پارلیش ڈرائیور، بے ہوش ویرا سمیت وہاں سے واپس شہر کی طرف روانہ ہو گیا۔

نوجوان کی کسی ہدایت پر خوشمند افغان کنٹینر کی طرف گیا اور اس کا دروازہ کھول کر اندر سے ایک چارپائی لے آیا جسے کرسی کے قریب ہی سایہ دار جگہ میں ڈال دیا گیا۔ نوجوان نے اپنی بوسیدہ سی کرسی سنبھالنے کے بعد ہم دونوں کو چارپائی پر بیٹھنے کے لیے کہا پھر بولا۔ "اب بتاؤ کہ ہماری رقم کی واپسی کے لیے تمہارے ذہن میں کیا بات آئی ہے؟ ہم صرف اپنی رقم چاہتے ہیں۔ اگلے سودے اب خود بخود ختم ہو گئے ہیں۔ ویسے بھی اب سفید مال کی مارکیٹ میں بہت تیزی آگئی ہے۔ اندھیرے میں بیٹھنے والا نقاب پوش زندہ رہتا تو اسے بھی ریٹ بڑھانے پڑتے۔"

"تمہیں کیسے معلوم ہوا کہ وہ مر چکا ہے؟" میں نے چونک کر سوال کیا۔

"اخباروں میں سب کچھ چھپ چکا ہے۔ اس کا نام حبیب جیوانی تھا۔" وہ تحقیر آمیز بے پروائی کے ساتھ بولا۔ "تم نے میری بات کا جواب نہیں دیا۔"

"میں یہاں رہ کر کچھ بھی نہیں کہہ سکتا۔" میں نے بے بسی سے کہا۔ "مجھے دو تین دن کی مہلت چاہیے۔"

"اس کی تو بات ہی نہ کرو۔" وہ پیچھے سے اکھڑ کر بولا۔ "تمہارے لیے سردار بابا کا سخت حکم ہے۔ اس کی اجازت کے بغیر میں کوئی فیصلہ نہیں کر سکتا۔ عورت کو صرف اس لیے آزاد کر دیا کہ وہ ہماری لائن کی نہیں تھی۔ اسے روکنے سے خطرہ پیدا ہو سکتا تھا۔ سردار بابا کہتا ہے کہ تم اپنی کمپنی میں نمبر دو تھے تمہارے پاس بھی بہت مال ہوگا۔"

"میں کمپنی سے کماتا اور اڑا دیتا تھا۔ اس کی بربادی کے بعد تو مجھے اپنے گزارے کے لیے کوئی کام ڈھونڈنا پڑے گا۔ میرا کوئی مال یا اثاثہ نہیں ہے۔ رہنے کا مکان تک کرائے پر لیا ہوا ہے۔"

"سچ کہہ رہے ہو تو فکر نہ کرو۔" وہ زہرخند کے ساتھ بولا۔ "سردار بابا تمہیں اور تمہاری عورت کو اپنی زمینوں پر بلالے گا۔ وہاں دن بھر کی بیگار کے بدلے میں دو وقت کی روٹی اور سونے کے لیے کمبل چارپائی مل جاتی ہے۔ سردار بابا کا مال کھانے یا اس کی نافرمانی کرنے والے عمر بھر ان کا پہاڑوں میں سڑتے رہتے ہیں جہاں جانے کے سینکڑوں راستے ہیں لیکن باہر نکلنے کا کوئی راستہ نہیں ہے۔"

"تم میری مجبوری کو سمجھنے کے بجائے مجھے خوفزدہ کر رہے ہو۔ میرے ذہن میں جو منصوبہ ہے وہ کامیاب ہو گیا تو کچھ رقم خرچ کر کے تمہارا مال تم کو واپس مل سکتا ہے۔" میں نے خوف زدگی کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا۔

"وہ بھی بتا دو۔ شاید تمہاری بات چھوٹے خان کی سمجھ میں آجائے۔" خوشمند آدمی نے لقمہ دیا۔

"میں بینچ کے کسی آدمی کو رشوت دے کر وہ مال نکالنے کی کوشش کروں گا ورنہ پانچ لاکھ روپے تو میں مر کر بھی پیدا نہیں کر سکتا۔ اس کے لیے مجھے آزادی کی ضرورت ہے۔"

"نہیں" عبدالرحیم خان یا چھوٹے خان نے سختی سے کہا۔

"اگر تمہاری یہی ضد ہے تو میں تمہارے ساتھ اپنا وقت برباد نہیں کر سکتا۔ تمہارے بارے میں آخری فیصلہ سردار پائندہ گل ہی کرے گا۔"

"یہ میری ضد نہیں' اس معاملے کو حل کرنے کا اکلوتا راستہ ہے" میں نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔ "کچے سودے ادھار نہیں نقد پر کیے جاتے ہیں۔ تم نے کشتی کی ساکھ دیکھ کر ادھار سودا کیا تھا۔ اب کشتی ڈوب گئی تو اس کی ساکھ اور تمہاری رقم بھی ڈوب گئی۔ میں مال واپس دلوانے کی ذمے داری صرف اس لیے لے رہا ہوں کہ سردار پائندہ گل کا نام بہت بڑا ہے۔ میں اس کی بہت عزت کرتا ہوں۔"

چھوٹے خان کا چہرہ غصے سے مزید سرخ ہو گیا اور اس کی آنکھوں میں خون اتر آیا۔ "رقم ڈوبنے کا اب نام لیا تو میں ابھی تمہاری گردن توڑ دوں گا۔ وہ حرام کا مال نہیں تھا۔ ہم لوگ دن رات اپنی زمینوں اور لیبارٹری میں خون پسینہ ایک کر کے ہیروئن بناتے ہیں اور اس کے حساب میں ایک ایک پیسہ وصول کرنا جانتے ہیں۔"

"میرا ارادہ تمہیں ناراض کرنے کا نہیں تھا۔" میں نے جلدی سے اپنی صفائی پیش کی۔ "تم میری گردن توڑ سکتے ہو۔ مجھ سے عمر بھر بیگار لے سکتے ہو لیکن اس طرح تم اپنا خسارہ پورا نہیں کر سکتے۔ تم مجھے ننگار ولی ہی بھیج دو۔ شاید تمہارے سردار کو میں اپنی بات سمجھا سکوں۔"

"اب یہی کرنا پڑے گا۔" وہ دانت پیس کر غرایا۔ "چارپائی سے اٹھ جاؤ!"

وہ طاقت اور اختیار کے گھمنڈ میں مبتلا تھا اور میں اپنے تجربے کی مار سے ہی اس کا کوئی تدارک کر سکتا تھا۔ میں نے کسی سہمے ہوئے قیدی کی طرح فوراً چارپائی چھوڑ دی۔ اس نے آگے بڑھ کر میرے بدن کو اپنی سخت اور کھردری انگلیوں سے ٹٹولنے بلکہ تقریباً نوچنے ہوئی میری جامہ تلاشی لی اور کچھ برآمد نہیں کر سکا۔ میں نے دل ہی دل میں خدا کا شکر ادا کیا کہ مجھے دریا کے پل سے بیم گن نکالنے کا موقع نہیں ملا تھا۔ اگر بیم گن میرے پاس ہوتی تو اس وقت چھوٹے خان کی تحویل میں جا چکی ہوتی۔ میری تلاشی لینے کے دوران میں' عبدالرحیم خان اپنے ساتھی کو پشتو میں کچھ ہدایات بھی دیتا جا رہا تھا اور وہ سلسلہ ختم ہوتے ہی تنومند افغان مجھے اپنے ساتھ لے کر ٹریلر کے عقبی حصے کی طرف بڑھ گیا۔

اس نے ٹریلر کے آہنی زینے پر چڑھ کر کنٹینر کا عقبی دروازہ کھولا اور مجھے اوپر بلا لیا۔ اس کنٹینر کے آگے صرف دو چارپائیاں بچھانے کی جگہ خالی تھی۔ اس سے آگے اناج کی بوریاں اس طرح لگی ہوئی تھیں کہ ان کے درمیان میں ایک تنگ سا راستہ باقی تھا۔ اس کنٹینر کی نصف سے زیادہ گہرائی تک اناج کی بوریاں اسی طرح بھری ہوئی تھیں اور اندر گندم و دھان کی سوندھی سوندھی خوشبو پھیلی ہوئی تھی۔

کنٹینر کی بغلی دیواروں کے ساتھ چھت تک لگی ہوئی بوریوں کے تنگ درمیانی راستے کے اختتام پر کشادہ جگہ تھی۔ وہاں تینوں اطراف میں دیواروں کے ساتھ بوریاں چنی ہوئی تھیں اور درمیانی جگہ نے ایک کمرے کی صورت اختیار کی ہوئی تھی۔ اندر پھیلے ہوئے اندھیرے میں بھی یہ دیکھا جا سکتا تھا کہ اناج کی ترسیل کے لیے استعمال ہونے والے اس کنٹینر کی چھت بھی کسی مضبوط دھات کی بنی ہوئی تھی۔

"ننگار ولی روانہ ہونے تک یہ تمہارا قید خانہ ہے" مجھے لانے والے نے کہا پھر ایک گوشے میں لٹکتی ہوئی ڈوری کو ہلاتے ہوئے بولا۔ "یہ باہر لگی ہوئی گھنٹی بجاتی ہے۔ تم پیشاب کے لیے گھنٹی بجائے گا تو دروازہ کھول کر تم کو باہر نکالا جائے گا۔ دن بھی باہر والا اپنی مرضی سے دے گا۔ ادھر ہر وقت ڈیوٹی ہوتا ہے۔ رات میں بستی کا چار آدمی پہرا دیتا ہے۔ تم کوئی گڑبڑ کیا تو وہ لوگ بس گولی چلانا جانتا ہے۔ اس کے علاوہ باہر دو شکاری کتا بھی کھلا پھرتا ہے۔"

وہ خاصی لرزہ خیز صورت حال تھی۔ میں نے فکر مندی سے پوچھا۔ "اور روشنی کا کیا بندوبست ہے؟"

وہ سنگدلانہ انداز میں وحشیانہ ہنسی کے ساتھ بولا۔ "تم کو روشنی کی کیا ضرورت ہے۔ قیدی لوگ کھاتا ہے اور پھر سو جاتا ہے۔ یہ یاد رکھو کہ تم ادھر بوریوں کے بیچ میں سے نکل کر اپنا مرضی سے کنٹینر کے دوسرے حصے میں گیا تو دروازہ کھولتے ہی تم کو گولی مار دیا جائے گا۔ ابی ہم واپس جاتا ہے۔"

اس سے بستر وغیرہ کے بارے میں کچھ پوچھنا لاحاصل تھا۔ میں خاموش رہا اور وہ بوریوں کے درمیان پھنستا پھنساتا واپس ہو لیا۔ کنٹینر کا دروازہ بند اور پھر مقفل ہونے کی پُرشور آواز کے بعد اندر سکوت چھا گیا اور میں آہنی فرش پر دراز ہو کر تقدیر کے تضادات پر غور کرنے لگا۔

کہاں چند روز پہلے تک میں فور سٹار ریسٹ ہاؤس میں خصوصی مہمان کے طور پر دوبرا کی حسین رفاقت کے مزے لوٹ رہا تھا اور محض چند گھنٹوں بعد افغان مہاجرین کے ایک کیمپ میں چھوٹے خان کا بے یار و مددگار قیدی بن چکا تھا۔ وہ عزت و ذلت کی دو انتہائیں تھیں۔ شاید قدرت کو میرا وہ غرور

پسند نہیں آیا تھا جو میں نے اسلام آباد کے نزدیک چار لاکھ روپے میں اول خان کو فون کرنے کے بعد کیا تھا۔ مجھے اپنا ہینڈ بیگ بیک تنگ اور وزنی لوہے سے زیادہ وزنی محسوس ہونے لگا۔

میرے لیے یہ بات حیران کن تھی کہ غریب، بے سہارا اور مفلوک الحال افغان مہاجرین کی غیر انسانی بستی کی آڑ میں سوار یا بہرہ گل کے بھانجے نے اپنی اتنی مضبوط سلطنت قائم کی ہوئی تھی کہ کسی بازپرس یا مداخلت کے خوف کے بغیر اس نے مجھے وہاں قید کر لیا تھا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ اس بستی پر چھوٹے خان کا حکم چلتا تھا اور کوئی بھی افغان مہاجر اس کی مرضی کے خلاف لب کشائی کی جرأت نہیں کر سکتا تھا کیونکہ ان لوگوں کو خوراک اور رہائش جیسی بنیادی وسائل کی فراہمی پر وہی قابض تھا۔ وہ کسی کا بھی راشن بند کر کے اسے اپنے قدموں میں جھکانے کی طاقت رکھتا تھا۔ حیران کن بات یہ تھی کہ چھوٹا خان خود بھی اپنی حویلیوں کی پرتعیش زندگی کو خیرباد کہہ کر اسی ویرانے میں زندگی گزار رہا تھا۔ جو شخص اپنے ماموں کے پاس بیس لاکھ روپے پر گفت و شنید کا پورا اختیار رکھتا تھا، وہ دو چار لاکھ روپے خرچ کر کے کراچی میں بھی رہ سکتا تھا لیکن طاقت و اختیار پر قبضہ کرنے کے لیے اس افغان زادے نے شاید امدادی سامان کی رسد و تقسیم کا حساب رکھنے کی معمولی سی ملازمت قبول کی ہوئی تھی۔ کوئی تصور بھی نہیں کر سکتا تھا کہ چند پھٹے پرانے کپڑوں کی تقسیم پر لڑ مرنے والے افغان مہاجروں کی صف میں ایک لکھ پتی ہیروئن فروش بھی چھپا ہوا ہے۔

قصہ شاید یہ تھا کہ میں ہیروئن کی بیخ کنی کے مشن پر کام کر رہا تھا تو ہیروئن بھی میری جان کو آگئی تھی اور زندگی کے ہر موڑ پر مجھے عجیب عجیب جلوے دکھا رہی تھی۔ کبھی ہیروئن کے نشے میں دھت گتے ہوئے زرد چہروں والے امیرزادے سامنے آتے تھے جن کے لباس متعفن ہوتے تھے، جسموں پر میل کی تہیں جمی ہوئی ہوتی تھیں، بے تحاشا بڑھے ہوئے ناخنوں اور بالوں میں مٹی کیچڑ کے ساتھ جوئیں پل رہی ہوتی تھیں اور ان کی بے رونق آنکھوں میں موت کی بھیانک سیاہی اپنے زہریلے ڈالتی نظر آتی تھی تو کبھی جمی لائیڈ، ننھی کاز، ڈون کو آنا... تو اور یلی گینگ جیسے ساہوکار نظر آ جاتے تھے جو اسی موت کی سوداگری سے اپنا عرفی حیات کشید کر کے دنیا جہان کی رنگینیاں خریدتے پھرتے تھے۔ عجیب حیوانی جیسے حریص اور ربوالیہ سوداگر رات بھر میں اپنے کاروباری منصوبوں کی شاہانہ مستقبل کے حسین خواب دیکھتے، گراں کے جال میں پھنس رہے تھے لیکن ان کے ادھورے خوابوں کی تعبیر صرف ذلت کی موت کی صورت ہی میں ملتی تھی۔ اسٹاک ہوم کی پروفیسر روزیٹی اور اس کا بوائے فرینڈ ولی ہیروئن کی اندھی آمدنی سے عالمی سرمایہ داری کے خواہناک منصوبے بنا رہے تھے کہ ان بھیڑیوں کے غول میں داخل ہونے تھے اور اپنے جسموں کے چیتھڑے اڑوا بیٹھے تھے۔ ملا سرکار اور شیری بابا منگھو کی سازشیں، پیٹر آرمیٹیج، اور امیر کبیر کی ریشہ دوانیاں اور غلام رسول سے امیر جان کی غداریوں تک ہر جگہ ہیروئن سے کمایا ہوا کالا دھن یا اس کالالچ ہی کارفرما تھا۔ وہ سب میرے بھیانک اور لرزا دینے والے تجربات تھے جو اناج سے بھرے ہوئے کنٹینر کی ہولناک تاریکی اور تنہائی میں ایک ایک کر کے میری نگاہوں کے سامنے ناچ رہے تھے۔ وہ سب 'موت کے سوداگروں' کی زد میں آئے ہوئے یا ثروت لوگوں کی کہانیاں تھیں۔ کون جانے کہ ان مفلس گھرانوں پر کیسی کیسی قیامت ٹوٹ جاتی ہوگی جہاں اٹھ دس افراد کے کنبے کی کفالت کا واحد سہارا دوستوں کی صحبت میں ہیروئن کا پہلا کش لے کر اس زہریلے سرور سے آشنا ہوتا ہے اور پھر رفتہ رفتہ اپنی ذمہ داریوں گھربار، بال بچوں، ماں باپ اور روزگار تک کو بھول کر ہیروئن کی دھواں اگلتی ہوئی دلدلوں میں گہرا اور گہرا غرق ہوتا چلا جاتا ہے۔ یہاں تک کہ کسی کوڑے کرکٹ، پیشاب خانے یا تاریک و متعفن گوشے میں فرشتۂ اجل اس کی رگوں میں ٹھہری ہوئی آخری چند سانسیں بھی نچوڑ کر اسے مناد ایدھی کے مردہ خانے کا حقدار بنا رہا ہے۔ نان جویں اور چھت کے سائے سے محروم وارثوں کو اپنے اندوہناک مصائب سے اتنی فرصت ہی نہیں ہوتی کہ وہ جہاں نصیب اپنے باپ، بیٹے، بھائی یا شوہر کے لاشے کو تلاش کر کے اسے اپنی جیب سے کفن اور ہاتھوں سے مٹی دے سکیں!

میں نے محسوس کیا کہ وہ سب سوچتے ہوئے میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے تھے اور بدن پر تھرتھری سوار ہو گئی تھی۔ میں اپنے ہی خیالات سے خوفزدہ ہو کر کنٹینر کے فرش سے اٹھ گیا۔

کنٹینر کے بند دروازوں اور باڈی کی بعض جھریوں سے اگر روشنی کی چند موہوم سی کرنیں اندر آ جاتیں نہ پھیلا رہی ہوتیں تو اس وقت تاریکی سے میرا دم گھٹنے لگتا۔ میں نے تاریکی کے احساس سے چھٹکارا پانے کے لیے اضطراری طور پر سگریٹ سلگائی اور سلگتی ہوئی ماچس کی تیلی کو جوتے سے رگڑ دیا۔ مجھے اندازہ تھا کہ میری ذرا سی بے احتیاطی سے خشک اناج کی بوریوں نے آگ پکڑلی تو وہی آہنی کنٹینر میری آتشیں قبر میں تبدیل ہو جائے گا۔

مایوسی اور ناامیدی کے اس گھور اندھیرے میں مجھے امید کی بس ایک ہی کرن نظر آ رہی تھی کہ میری محنت کے نتیجے میں چھوٹے خان نے ویرا کو آزاد کر دیا تھا۔ ویرا میرے پکڑے جانے سے ہی واقف نہیں تھی بلکہ اس نے ٹیکسی میں بے ہوش کیے جانے سے قبل یہ بھی سن لیا تھا کہ مجھے اغوا کرنے والے سردار پائندہ گل کے نمک خوار تھے جو مجھے شنگارا ویلی لے جانا چاہتے تھے۔ وہ لوگ گروہ بند ضرور تھے لیکن بے حد غیر منظم تھے۔ چھوٹے خان نے ویرا کو آزاد کرنے کا فیصلہ کرنے سے پہلے یہ جاننے کی کوشش نہیں کی تھی کہ راستے میں اس کے آدمیوں نے کیا کیا بگاڑا اس کی تھی اور اس کے کیا نتائج برآمد ہو سکتے تھے۔

میری دعا تھی کہ ویرا کو واپسی کے سفر میں ہوش آ گیا ہو اور اس نے ٹیکسی ڈرائیور کو اپنے قابو میں کر لیا ہو۔ اگر میری اس دعا میں اثر نہ بھی ہو تا تو ویرا ہوش میں آنے کے بعد میری رہائی کے لیے بہت کچھ کر سکتی تھی۔ سردار پائندہ گل اور شنگارا ویلی کے ناموں کے سہارے اگر روفی الغور اول خان سے رابطہ کر لیتی تو عین ممکن تھا کہ اسپیشل ٹاسک فورس والے براہ راست سردار پائندہ گل کے گریبان پر ہاتھ ڈال کر چھوٹے خان کی راج دھانی پر یلغار کر دیتے اور مجھے شنگارا ویلی روانہ ہونے سے پہلے ہی اس عذاب سے نجات مل جاتی۔

لیکن وہ صرف امیدیں تھیں جو زندگی کی ڈور کے تسلسل کو برقرار رکھتی ہیں۔ اصل حقیقت یہ تھی کہ میں قیدی تھا، باہر وقت بہت دھیمے گزر رہا تھا۔ اس کے بعد رات آ جاتی تھی اور ہر طرف ہو کا سا سناٹے کا راج ہو جاتا یا پھر وہ شکاری کتوں کی خون آشام سانسوں کی آوازیں سنائی دیتی رہتیں۔

وہ بوریوں کے ساتھ دھان اور گندم کی بوریاں چنی ہوئی ہونے کے باوجود میری کان باہر کی آوازوں کو سن رہے تھے۔ میرے قریب ہی کوئی اونچے سُروں میں پشتو گا گنگنا رہا تھا۔ خیمہ بستی میں کھیلنے اور لڑنے والے بچوں کا شور بھی کبھی کبھار ہوا کے دوش پر ابھرتا ڈوبتا سنائی دے رہا تھا۔ دو مرتبہ کافی فاصلے سے انجنوں کے بیدار ہونے کی آوازیں بھی سنائی دی تھیں۔ جو رفتہ رفتہ دور ہوتی چلی گئیں۔ شاید کراچی میں بجری چھیتے نوکری یا کاروبار کرنے والے متمول افغان مہاجرین تفریح یا خریداری کے لیے شہر کا رخ کر رہے تھے۔

اس تاریکی اور تنہائی میں آواز شناسی کا وہ شغل مجھے خاصا دلچسپ محسوس ہوا۔ اندازے لگا کر میں قدرے آسانی کے ساتھ اپنا وقت گزار سکتا تھا۔ بے کاری کے مقابلے میں اس طرح سگریٹ کی طلب کا احساس بھی کم ہو گیا تھا جو میرے لیے بہت سود مند تھا۔ میرے پیکٹ میں صرف پانچ سگریٹیں باقی رہ گئی تھیں اور مجھے کچھ معلوم نہیں تھا کہ چھوٹا خان مجھے سگریٹیں فراہم کرے گا یا اس سہولت سے انکار کر دے گا۔

کچھ دیر بعد کسی کار کے انجن کی آواز آئی۔ آواز کچھ شناسا سی تھی۔ میری چھٹی حس نے ٹیکسی کی ہانک لگائی اور میرے وجود پر مایوسی کی ایک لہر چھا گئی۔ بارش ڈرائیور بے ہوش ویرا کو کسی ویرانے میں ڈال کر چھوٹے خان کے پاس واپس لوٹ آیا تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ میری پہلی دعا ناکام لوٹا دی گئی تھی۔ ویرا کو واپسی کے سفر میں ہوش نہیں آیا تھا اور میرے لیے بس ایک ہی امید باقی رہ گئی تھی کہ ویرا اول خان سے رابطہ کرنے میں کامیاب ہو جائے گی۔

خیمہ بستی کی کسی عارضی مسجد سے بلند ہونے والی اذان کی آواز سنائی دی تو میں نے چونک کر جھریوں سے آنے والی روشنی کا جائزہ لیا۔ روشنی باقی تھی مگر زرد پڑ رہی تھی۔ میری رسٹ واچ کے ڈائل کے روشن ہندسے پانچ بجنے کا اعلان کر رہے تھے۔ جس کا مطلب تھا کہ وہ عصر کی اذان تھی۔

بے اختیار میرا دل چاہا کہ میں بھی اپنے رب کے حضور سجدہ ریز ہو جاؤں لیکن پھر یاد آیا کہ میں پاک نہیں تھا۔ میں بکثرت نہانے کا عادی تھا لیکن کبھی باقاعدہ غسل کر کے پاک و صاف ہونے کا خیال نہیں آیا تھا۔ غسل ہوتا تو بھی وضو کا مسئلہ تھا۔ وضو پر بھی بار آگیا۔ میرے دل نے کہا کہ جب وضو بھی ہو سکتا ہے تو غسل بھی ہو جائے گا لیکن میں اس آہنی کنٹینر میں مٹی کہاں سے لاتا۔ اسی لیے دماغ کے کسی حصے میں ایک بے ہودہ عبارت گونجی۔ پتلون گلی پھٹنے خیرات لگی بٹنے۔ یہ خیال آتے ہی میں نے اتنا ہی لحاظ میں فیصلہ کیا کہ میں جب بھی عبادت شروع کروں گا مصیبت کے بجائے آزادی اور مسرت کے عالم میں کروں گا۔

جھریوں میں شگاف لگانے والی روشنی زرد اور پھر دھندلی پڑتے پڑتے معدوم ہو کر رہ گئی تو خیمہ بستی سے پھر وہی آواز بلند ہوئی۔ اذان ختم ہونے کے بعد فضا میں کسی انجن کی بے ہنگم آواز سنائی دی۔ چند لمحوں بعد وہ آواز بدل گئی۔ اسی کے ساتھ تاریک کنٹینر میں بہت موہوم سا اجالا پھیل گیا جسے صرف میری حساس نگاہیں ہی محسوس کر سکتی تھیں۔ اس کے بعد فضا میں ایک نغمے کی گونج سنائی دی۔ میں نے فرض کر لیا کہ چھوٹے خان نے اپنی رعایا پر احسان کرتے ہوئے وہاں کسی جنریٹر کا بندوبست کیا ہوا تھا جو اندھیرا پھیلنے کے بعد چلا دیا جاتا تھا۔ اس کی مدد سے روشنی کرنے کے ساتھ ہی شاید ٹیلی ویژن وغیرہ بھی چلائے جاتے ہوں گے تاکہ اس بستی کے مجبور و محروم باسی اگلے دن کی سختیاں جھیلنے سے پہلے اپنے رات کے عذاب بھلا سکیں۔

انجن کی وہ آواز کرخت اور ایک ہی جگہ ٹھہری ہوئی معلوم ہو رہی تھی۔ تقریباً ایک گھنٹہ گزرنے کے بعد مجھے یقین ہو گیا کہ اس شور کے بارے میں میرا قیاس درست ہی تھا اور اسے زیادہ سے زیادہ نو دس بجے کے قریب ختم ہو جانا چاہیے تھا۔

میرے لیے کسی سرہانے کے بغیر سخت آہنی فرش پر لیٹنا سوہان روح تھا۔ میں نے فرش پر اناج کی دو بوریوں کو جوڑ کر اپنا بستر تیار کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ اس حصے میں بوریاں چھت تک چنی ہوئی تھیں اور ایک دوسرے میں اس طرح پھنسی ہوئی تھیں کہ انہیں درمیان میں سے نکالنا خاصا مشکل تھا۔ اگلے حصے سے بوری کرنے کی دھمک باہر والوں کو میری طرف سے بدظن کر کے فوری تشدد پر اکسا سکتی تھی اس لیے میں نے اپنے کمرے کی ہی ایک دیوار پر طبع آزمائی کرنے کا ارادہ کر لیا۔ میں اس رات بھوکا پیاسا سونے کی امید پر آہستگی سے کام کر رہا تھا۔

میں اپنے کام میں مصروف تھا کہ کنٹینر کے دروازے پر تیز آوازیں سنائی دیں۔ میں متوقع باز پرس کے لیے اپنے چڑھے ہوئے سانسوں پر تیزی سے قابو پانے کی کوشش کرنے لگا۔

تیز کھٹکوں کے بعد خشک قفلوں کی پرشور آواز کے ساتھ دروازہ کھولا گیا اور پچھلے راستے سے تیز روشنی میرے کمرے میں در آئی۔ اسی کے ساتھ چھوٹے خان کی استہزائیہ آواز گونجی۔ ”تم زندہ ہو یا مر چکے ہو؟“

”زندہ ہوں مگر بہت بھوکا ہوں۔“ میں نے کوئی پیش قدمی کیے بغیر جواب دیا۔

”باہر آؤ!“ درشت لہجے میں کہا گیا۔ ”میرے کتے بھی بہت بھوکے ہیں۔“

خوف سے میرا ذہن سن ہو کر رہ گیا۔ کیا وہ مجھے شکاری کتوں کے حوالے کرنے والا تھا؟ لیکن میں نے فوراً ہی خود کو سنبھال لیا۔ چھوٹے خان کے ذہن میں سمائی ہوئی کسی بات کو تبدیل کرنا میرے بس سے باہر تھا۔ میں نے سوچ لیا کہ میں پوری دلیری کے ساتھ ہر صورت حال کا سامنا کروں گا۔

”آتا ہوں۔“ میں نے جواب دیا اور بوریوں کے درمیان چھوڑی ہوئی تنگ سرنگ میں داخل ہو گیا۔

سرنگ کے آخری سرے پر ایک بلب روشن نظر آیا تھا۔ اس کے پس منظر میں خیمہ بستی کے ایک حصے میں بھی بجلی روشنیاں نظر آ رہی تھیں۔ میں نے چند ہی قدم بڑھائے تھے کہ کتوں نے فضا میں میرے وجود کی بو سونگھ کر خونخوار آوازوں میں غرانا شروع کر دیا۔

سرنگ عبور کر کے میں کنٹینر کے دروازے کے قریب پہنچا تو تیز روشنی کے پیچھے کھڑا ہوا چھوٹا خان مجھے نظر نہیں آسکا لیکن پنجا کر اور لمبی ٹانگوں والے وہ وحشی کتے ضرور نظر آگئے جو اپنی لمبی لمبی زبانیں نکالے، غراتے ہوئے زنجیریں تڑانے کی کوششیں کر رہے تھے اور پوری طرح روشنی میں تھے۔

مجھے دیکھتے ہی ان دونوں کتوں پر دیوانگی کا دورہ پڑ گیا اور وہ اپنے کھینچنے والوں کی پوری قوت سے کھنچتے ہوئے کنٹینر پر چڑھ آنے کی کوشش کرنے لگے جو زمین سے تقریباً ڈھائی فٹ بلند ٹریلر پر رکھا ہوا تھا۔

میں پیش قدمی ترک کر کے اپنی جگہ پر جم کر کھڑا ہو گیا۔

"باہر نکلو!" اور کتوں کے کان پھاڑ دینے والے شور میں چھوٹے خان کی برہم آواز گونجی۔ "کتے زنجیروں سے بندھے ہوئے ہیں اور زنجیریں رکھوالوں کے ہاتھوں میں ہیں۔ تمہارا دم کیوں نکل رہا ہے؟"

چھوٹے خان کے خاموش ہوتے ہی ان کتوں کو پیچھے کھینچ لیا گیا لیکن وہ بدستور اپنی لال لال زبانیں لٹکائے آگے بڑھنے کے لیے زور لگاتے ہوئے بھونکے جا رہے تھے۔ میرے ذہن میں یہ امکان ابھرا کہ کہیں میرے نیچے اترتے ہی وہ خونخوار کتے مجھ پر نہ چھوڑ دیے جائیں لیکن میں اپنی جگہ پر ٹھہرا نہ رہ سکا۔ میں نے چند ہی ثانیوں میں یہ جائزہ لے لیا تھا کہ کتوں سے روبرو مقابلے کی صورت میں مجھے ان کے جسم کے کن حصوں کو اپنی بے رحمانہ ٹھوکروں کا نشانہ بنانا ہے۔ میں چند قدم کا فاصلہ طے کر کے دروازے کے قریب پہنچا اور نیچے کود گیا۔

میرے نیچے اترتے ہی روشنی کا رخ تبدیل ہو گیا۔ اس وقت میں نے دیکھا کہ شیڈ میں لگا ہوا وہ طاقتور بلب زمین میں گڑے ہوئے ایک بانس پر باندھا گیا تھا اور روشنی کا رخ حسب ضرورت تبدیل کیا جا سکتا تھا۔ اس وقت مجھے روشنی میں چھوٹا خان نظر آیا۔ اس کے ہاتھ میں کھلونے جیسی روسی کلاشنکوف دبی ہوئی تھی۔ کلاشنکوف میں برسٹ چڑھا ہوا تھا لیکن اس وقت اس کی نال کا رخ زمین کی طرف تھا۔ چھوٹے خان کے ساتھ ہی وہ اجنبی کھڑے ہوئے تھے جن کے درشت چہروں سے تند خوئی ٹپک رہی تھی۔ ان میں سے ہر ایک ہاتھ میں آہنی زنجیر لپٹی ہوئی تھی جس کی مدد سے ان دونوں نے اپنے اپنے کتے کو مجھ تک پہنچنے سے روکا ہوا تھا۔ کتوں کی زور آزمائی پر قابو پانے کے لیے ان دونوں کو واضح طور پر کافی محنت کرنی پڑ رہی تھی۔ اس کے اندازے کے لیے ان کے آگے پیچھے جمے ہوئے قدم اور پیچھے کی طرف جھکے ہوئے بدن ہی کافی تھے۔

"میں تمہارے کتوں سے خوفزدہ نہیں ہوں۔" میں نے نیچے پہنچنے کے بعد بہت سکون کے ساتھ کہا۔ "میں بس ان کے تیوروں کا اندازہ لگانا چاہ رہا تھا۔" وہ فقرے ادا کرتے ہوئے جہاں میں نے اپنے حوصلے کا مظاہرہ کیا تھا وہیں یہ احتیاط بھی اپنے پیش نظر رکھی تھی کہ میرے الفاظ یا لب و لہجے میں ایسی جارحیت نہیں ہونی چاہیے جس سے مشتعل ہو کر چھوٹا خان مجھے بلاوجہ ہی اپنے کتوں سے نچوانے پر تل جائے۔ وہ تعلیم یافتہ اور مہذب ضرور تھا لیکن اس کی رگوں میں وہی قبائلی خون دوڑ رہا تھا جس نے ذرا سی بات پر بھی پالتو فوجیوں کو اپنی افیم کی فصل کے لیے "انسانی کھاد" میں تبدیل کر دیا تھا۔

وہ بے اعتباری سے ہنس پڑا۔ "شاید کہ وہ ان کتوں سے بڑے جلاد کا پجاری ہو جاتا ہے۔ یہ ترقی کرتے ہیں اور میری قید سے فرار:

ہونے کی کوشش کرنے والے تین دشمنوں کو جہنم واصل کر چکے ہیں۔ ان پر ایک بار خون سوار ہو جائے تو ان کے رکھوالے بھی ان کے سامنے بے بس ہو جاتے ہیں۔"

"دو حریف لڑنے ہیں تو ایک کی جیت اور دوسرے کی ہار ہوا ہی کرتی ہے۔ مجھے ان سے مقابلہ کرنے کا کوئی شوق نہیں ہے لیکن مجبور ہو گیا تو انہیں بھی اب تک کا کھایا پیا یاد آ جائے گا۔" میں نے کہا۔

"تم دلیر معلوم ہوتے ہو۔" اس نے آگے بڑھ کر میرے کندھے پر ہاتھ مارتے ہوئے کہا۔ "خان بابا بہادروں کی بہت قدر کرتا ہے لیکن قسمت نے تمہیں اس کے مقابلے میں لا کھڑا کیا ہے۔ اب تمہارے مقدر کا فیصلہ اسی کی مرضی کے مطابق ہو گا۔ بس یہ یاد رکھنا کہ اب ان کتوں نے تمہاری بو سونگھ لی ہے۔ اگر تم نے ہماری آنکھوں میں دھول جھونک کر یہاں سے بھاگنے کی کوشش کی تو یہ کتے تمہیں چیر پھاڑ کر رکھ دیں گے۔ ان سے جیت کر بھی تم اس قابل نہیں رہو گے کہ اپنے قدموں پر کھڑے ہو سکو۔"

"میں بلاوجہ خطرات مول لینے کا عادی نہیں ہوں۔" میں نے بے پروائی کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا۔ "مجھے معلوم ہے کہ سردار بانجہ گل کو میرے بارے میں سنگین غلط فہمی ہوئی ہے۔ اس سے ملاقات ہوئی تو میں اسے پوری طرح مطمئن کر دوں گا۔ اور وہ خود ہی مجھے عزت کے ساتھ آزاد کر دے گا۔"

اس نے منہ بنا کر دونوں کندھے اچکائے اور بولا۔ "وہ تمہارا اور خان بابا کا معاملہ ہو گا۔ میں صرف یہ چاہتا ہوں کہ تم میری تحویل میں کوئی گڑبڑ نہ کرو تاکہ میں تمہیں صحیح سالم حالت میں ننگرہار دیلی بھیج سکوں۔"

"تم بے فکر رہو۔ میں بزدلوں کی طرح بھاگنے کے بجائے مردانگی کے ساتھ حالات کا مقابلہ کرنے والوں میں سے ہوں۔ میرا یقین ہے کہ جب تک میرا وقت پورا نہیں ہو جاتا، دنیا کی کوئی طاقت میرا بال بھی بیکا نہیں کر سکتی۔ اور اگر میرا وقت آ ہی گیا ہے تو پھر کتنے بہت بڑے بڑے ہیں کوئی خنجری بندوق بھی میری ناک کے راستے دماغ میں پہنچ کر مجھے ابدی نیند سلا سکتی ہے۔"

میرے جواب پر وہ خوش ہو گیا اور ایک طرف مڑتے ہوئے بولا۔ "پھر آؤ، تھوڑی دیر تک کھلی ہوا میں بیٹھ کر گپ شپ کرتے ہیں۔ اس بھری بستی میں سب لوگ میرے حکم کے غلام ہیں لیکن ان میں سے ایک بھی اس قابل نہیں ہے کہ میں اسے اپنا دوست سمجھ سکوں۔"

"تو کیا میں خود کو تمہارا دوست سمجھ لوں؟" میں نے اس کی تقلید کرتے ہوئے پوچھا۔ میں نے اس کی بات سے اندازہ لگا لیا تھا کہ وہ اس غیر بستی کا بے تاج بادشاہ ہونے کے باوجود تنہائی کے عذاب میں مبتلا تھا۔ وہاں رہنے والے اجڈ اور تند خو افغان

مہاجرین کے مقابلے میں وہ خاصا تعلیم یافتہ تھا اور اس اعتبار سے اس کی ذہنی سطح بھی ان سے بلند تھی جو اسے ان کے ساتھ گھلنے ملنے نہیں دیتی تھی۔

"میری قائم کی ہوئی حد میں تم میرے دوست ہو لیکن جوں ہی تم نے میرے لیے کوئی مشکل پیدا کرنے کی کوشش کی میں تمہاری جان کا دشمن بن جاؤں گا۔" اس کی آواز خشک اور گمبھیر تھی۔

"تم میرے والا دشمن ہو۔" میں نے اسے خوش کرنے کی نیت سے کہا۔ "اور دانا دشمن نادان دوست سے بڑا ہوتا ہے بہتر ہوتا ہے۔ میں تمہارے اعتماد کی کسوٹی پر پورا اترنے کی کوشش کروں گا۔"

اس دوران میں کتوں کا شور حیرت ناک طور پر معدوم ہو چکا تھا۔ شاید ان کے رکھوالوں نے کسی موسیقی جھٹکے کے ذریعے انہیں بہلا کر خاموش کر دیا تھا۔ کتے نہ صرف خاموش ہو چکے تھے بلکہ اس وقت میری نگاہوں کی رسائی میں بھی نہیں رہے تھے۔ مشتعل کتوں کا یوں خاموش ہو جانا میرے لیے حیرت سے زیادہ تشویش کا باعث تھا۔ اس سے یہ بات ظاہر ہو رہی تھی کہ کتوں کی بھرپور تربیت کی گئی تھی اور وہ اپنے آقاؤں کے متعین کیے ہوئے مقاصد کے حصول کے بارے میں ہر وقت مستعد رہتے تھے۔

عبدالرحیم خان کے ساتھ اس کی چارپائی کی طرف جاتے ہوئے میں نے دیکھا کہ ویرانے میں قائم کی ہوئی اس خیمہ بستی میں اگرچہ چراغاں نہیں تھا لیکن پھر بھی بجلی کے قمقموں کی روشنی نے اس علاقے کو اس حد تک روشن کیا ہوا تھا کہ وہاں جنگل میں منگل کا سماں پیدا ہو گیا تھا۔ خیموں اور جھونپڑیوں کے درمیان میں ایک ٹی وی اسکرین بھی روشن نظر آ رہی تھی جس کے گرد خاصی بھیڑ لگی ہوئی تھی۔

اس اثنا میں عبدالرحیم خان سگریٹ سلگانے کے لیے رکا تو مجھے بھی بے اختیار سگریٹ کی طلب محسوس ہونے لگی جسے میں نے کافی دیر سے دبایا ہوا تھا۔

"مجھے سگریٹ پینے کی اجازت ہے؟" میں نے دھیمی آواز میں اس سے سوال کیا۔

سگریٹ کا ایک گہرا کش لینے کے بعد اس نے گھور کر میری طرف دیکھا اور پھیکے ہوئے لہجے میں بولا۔ "سگریٹ پینے کے لیے میری اجازت کی ضرورت کیوں پڑ گئی؟"

"میرے پیکٹ میں صرف چار سگریٹیں باقی رہ گئی ہیں۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "ان کے ختم ہونے کے بعد تمباکو ملنے کی امید ہو تو دل کھول کر عیاشی کروں۔"

"جب تک تمہیں شنگارا ولی کے سفر پر روانہ نہیں کیا جاتا، ہم تمہیں روٹی پانی فراہم کرتے رہیں گے۔ سگریٹ تم کو خریدنی ہوگی۔ ایسی بے ضرر چیزیں رجب خان مناسب داموں پر بیچتا ہے۔"

"رجب خان کہاں ہوتا ہے؟" میں نے اپنے لیے سگریٹ سلگانے کے بعد پوچھا۔

"بستی میں اور کہاں ہوگا وہ؟" بڑھوٹے خان نے تیزی سے کہا۔ "اب زیادہ باتیں کر کے میرا دماغ خالی مت کرو۔ یہ بتاؤ کہ تم شراب بھی پیتے ہو یا نہیں؟"

"تھوڑی بہت اسکاچ پی لیتا ہوں۔" میں نے اس خوش خبری پر اپنا ردِعمل پوشیدہ رکھتے ہوئے کہا۔

اس نے اپنی چارپائی کے قریب پہنچ کر تکیے کے نیچے سے ریڈ لیبل کی سربند بوتل نکالی اور اسے میری طرف بڑھاتے ہوئے بولا۔ "یہ سات سو روپے کی ہے۔ رجب خان کو شہر سے چھ سو میں پڑتی ہے۔"

"اور تم کیا کرو گے؟" میں نے بوتل اس کے ہاتھ سے لے کر چارپائی پر رکھتے ہوئے پوچھا۔

"میری فکر چھوڑو اور سات سو روپے نکالو۔ میں ابھی دوسری منگوا لوں گا۔"

ڈھول میں اٹکے ہوئے زنجیر میں پھنسی ہوئی ایک لکڑی کے سرے پر جلتے ہوئے بلب نے وہاں خاصی روشنی پھیلائی ہوئی تھی۔ میں نے روشنی میں گن کر ساڑھے سات سو روپے چھوٹے خان کے حوالے کیے تاکہ وہ میرے لیے سگریٹ کا ایک پیکٹ بھی منگوا دے۔

عبدالرحیم خان نے چارپائی پر بیٹھتے ہوئے کسی کو آواز دی جس کا فوراً ہی جواب آیا۔ چند سیکنڈ کے بعد لڑکوں کا ایک رکھوالا وہاں آ موجود ہوا۔ چھوٹے خان نے اپنی مادری زبان میں اسے کچھ ہدایات دیتے ہوئے میرے دیے ہوئے نوٹ اس کے حوالے کیے اور وہ وہاں سے سیدھا بستی کی طرف ہو لیا۔

اس وقت عبدالرحیم خان کی چارپائی پر موٹے گدے والا بستر بچھا ہوا تھا۔ اس چارپائی کے پائے اتنے اونچے تھے کہ اسے زیادہ بلندی کے نیچے بچھانے کے بعد بھی اس پر لیٹا بیٹھا جا سکتا تھا۔ چارپائی کے نیچے واٹر کولر اور اس کے ساتھ دو گلاس بھی موجود تھے۔

میرے ذہن میں عبدالرحیم خان کے اس طرزِ زندگی کے بارے میں جو الجھن موجود تھی جو وقت گزرنے کے ساتھ بڑھتی ہی جا رہی تھی۔ وہ سردار یا شندہ گل کا بھتیجا تھا اور دنیا کی ہر آسائش اس کی دسترس میں تھی لیکن پھر بھی وہ بے سروسامانی کے عالم میں اس بستی میں رہ رہا تھا۔ اگر اس میں قبائلیوں کی روایتی جفاکشی اور سخت جانی نہ ہوتی تو وہ اس کھلے میدان میں شاید ایک گھنٹہ بھی نہ گزار پاتا اور دھول مٹی سے بوکھلا کر وہاں سے بھاگ لیا ہوتا۔ وہ اتنے اطمینان سے اپنی چارپائی پر بیٹھا ہوا تھا جیسے وہ اسی ماحول میں پلا بڑھا ہو۔

"گلاس لے کر تم شروع کرو۔ کولر میں ٹھنڈا پانی ہے۔" اس نے مجھے دعوت دی۔

میں نے نیچے سے دونوں گلاس اٹھا لیے۔ ایک کے بعد جب میں دوسرے گلاس میں اسکاچ انڈیلنے لگا تو اس نے مجھے سختی سے

ساتھ روک دیا۔ "تم اپنا حساب رکھو میں اپنی بوتل سے لوں گا۔"
"یہ آجائے گی تو تم اس میں سے ایک پیگ مجھے دے دینا۔"
میں نے کہا۔ "یہ اچھا نہیں معلوم ہوتا کہ میں پیتا رہوں اور تم خالی بیٹھے اپنی بوتل کا انتظار کرتے رہو۔"
"میں اس کا عادی ہوں۔" وہ تیز مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔ "بصورت شراب اور سگریٹ میں کسی سے مانگنا نہیں کرتا۔ یہ دونوں چیزیں اپنی ہی اچھی لگتی ہیں۔ ایسے کاموں میں دوسروں کی شراکت برداشت کرنے والے کو میرے قبیلے میں بزدل بلکہ نامرد سمجھا جاتا ہے۔ مجھ سے بحث نہ کرو۔ میں تمہاری بھولی بوتل سے شراب نہیں لے سکتا۔"
میں نے بات بڑھائے بغیر اپنا سر جھکا لیا۔ اس کی منطق بہت عجیب اور ناقابل فہم سی تھی۔ میں نے اس بوتل سے اپنے لیے استکاک ضرور انڈیلی تھی لیکن وہ صرف اسی بنا پر بوتل کو جھوٹا قرار دے رہا تھا۔ بہرحال وہ اس کی اپنی سوچ تھی میں نے اپنا اخلاقی فرض ادا کر دیا تھا۔ اگر اسے میری دعوت پر اعتراض تھا تو یہ اس کا ذاتی معاملہ تھا جس پر تکرار کرنے سے بدمزگی پیدا ہو سکتی تھی۔ میرے لیے یہی غنیمت تھا کہ اس نے مجھے اچھا قیدی قرار دینے کے باوجود اس وقت مجھے اپنی ہم نشینی کا اعزاز بخشا ہوا تھا۔
میں نے اپنا گلاس بنا لیا لیکن سے نوشی کا آغاز کرنے کے بجائے بستی کا ذکر چھیڑ دیا۔
"یہ بستی تم نے خود قائم کی ہے یا کسی ادارے نے ان لوگوں کو یہاں لاکر بسایا ہے؟" میں نے پوچھا۔
"ساری افغان خیمہ بستیاں اقوام متحدہ کے مہاجرین کے ادارے نے قائم کرائی ہیں۔ جگہ وغیرہ کا بندوبست پاکستان کی حکومت کرتی ہے۔ اپنا سب کچھ جنگ کی بھٹی میں جھونک کر آنے والوں کے ساتھ یہاں بہت ظلم ہو رہا ہے۔ دیکھا جائے تو ان لوگوں کو دو وقت کی روٹی بھی مشکل سے ہی ملتی ہے۔"
"پھر یہ جنریٹر اور ٹیلی وژن وغیرہ کہاں سے آئے ہیں؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔
"یہ سب سردار بابا کی مہربانیاں ہیں۔ بجلی کے علاوہ ہم نے اس آبادی میں بڑے سائز کے تندور میں گیس بھی دی ہوئی ہے۔ تین تندوروں پر عورتیں باری باری اپنی روٹیاں پکاتی ہیں۔ ہر تین گھروں کے لیے گیس کا ایک چولہا بھی ہے۔ اس سے پہلے ہماری عورتیں جلانے کی لکڑیاں جمع کرنے کے لیے میلوں دور کی خاک چھانتی تھیں۔ تمہاری زمین اتنی تنگ ہے کہ یہاں ایندھن کی لکڑی تک نہیں ملتی۔"
"ایسی بستیاں کسی سرکاری سرپرستی کے بجائے امداد باہمی کے جذبے سے ہی چل سکتی ہیں۔ میں حیران ہوں کہ تمہارے سردار نے ان لوگوں کی آسائشوں کا اتنا خیال رکھا ہوا ہے۔"
"پہلے ہم اس ٹینکر میں پانی لے کر آتے تھے۔ یہ بھی ہمارا خریدا ہوا ہے۔ اس کے لیے ٹینکر کا بھاری کرایہ دینا پڑتا تھا۔ پھر ہم نے ایک ٹینک اپ پر دو بڑی بڑی ٹنکیاں رکھوا دی ہیں۔ وہ ٹینک اپ صبح شام دو پھیرے لگاتی ہے اور ہمیں پانی کی کوئی قلت نہیں ہوتی۔" عبدالرحیم خان نے فخریہ لہجے میں بتایا۔
اسی وقت گل کا دکھوالا سگریٹ کا پیکٹ اور شراب کی دوسری بوتل لے آیا اور عبدالرحیم خان نے عجیب بے تابی کے ساتھ نئی بوتل کھول کر اپنا آدھا گلاس اسکاچ سے بھر لیا پھر اسے پانی سے بھر کر فوراً ہی ایک بڑا گھونٹ حلق سے اتار لیا۔ میں نے بھی اس کی بے صبری سے لطف اندوز ہوتے ہوئے اپنے لب تر کر لیے۔
"کیا یہاں رہنے والے سارے افغان مہاجرین قندھار ہی سے آئے ہوئے ہیں؟" میں نے قدرے توقف کے بعد سوال کیا۔
"یہ مختلف علاقوں سے آئے ہوئے بدنصیب ہیں۔ پہلے انہیں جو اناج بانٹا جاتا تھا وہ دھوپ اور برسات میں گل سڑ کر خراب ہو جاتا تھا لیکن جب سے سردار بابا نے ان کے سروں پر ہاتھ رکھا ہے ہم نے اقوام متحدہ والوں کا یہ ڈپو اور کنٹینرز یہاں روک لیا ہے۔ اب سارا اناج اس میں محفوظ رہتا ہے۔ تین مہینے بعد نئی کھیپ آتی ہے تو ٹرک بھرا ہوا کنٹینر یہاں چھوڑ کر خالی کنٹینر کو ٹریلر سمیت لے جاتا ہے۔"
"تم لوگ اس قسم کے کتنے کیمپ چلا رہے ہو؟" میں نے مرعوب ہوتے ہوئے سوال کیا۔
وہ تلخ ہنسی کے ساتھ بولا۔ "دراصل میں اپنا کام چلانے کے لیے ہمیں ایسے محفوظ ٹھکانے کی ضرورت تھی۔ اس لیے میں یہاں بیٹھا ہوا ہوں۔ سردار بابا کوئی خیرات خانہ نہیں چلاتا جو اپنے وطن سے بھاگ کر پرائی زمین پر پناہ لینے والے تمام مفت خوروں کو روٹیاں فراہم کر رہا ہے۔"
اس کے الفاظ کی تلخی نے مجھے چونکا دیا۔ میں نے اس کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے کہا۔ "تم انہیں مفت خور کہہ رہے ہو؟ میرا تو خیال تھا کہ ان لوگوں نے روسیوں سے ٹکر لے کر تاریخ کا بہت بڑا کارنامہ سرانجام دیا ہے۔"
"دربدر کی ٹھوکریں کھانے والے یہ خانماں برباد لوگ ہتھیار اٹھانے والوں کو کوستے ہیں۔" وہ استہزائیہ انداز میں بولا۔ "یہ سب قدامت پرست لوگ ہیں۔ افغان اپنے ماضی پر نازاں اور حال میں مگن رہنے والے لوگ ہیں۔ روسی فوجیں ہمارا کچھ نہیں بگاڑ سکی تھیں۔ ہم صدیوں سے ان کے پڑوس میں رہتے آئے ہیں لیکن ہماری ساری روایات ابھی تک زندہ تھیں۔ تم لوگوں کو اپنا اور امریکیوں کو گرم پانیوں کی بندرگاہوں کا خوف تھا اور تم دونوں نے اپنی جنگ ہمارے سروں پر مسلط کر دی۔ کچھ لوگ تم دونوں کے کھیل کو سمجھے بغیر میدان میں کود پڑے اور انجام پوری افغان قوم بھگت رہی ہے۔ اتنے لوگ روسیوں نے نہیں مارے ہوں گے جتنے آپس کی پیکار میں مارے جا چکے ہیں۔ ہماری سرزمین پر بارود کو آگ

رکھانے کے ساتھ ہی تم نے ہمارے مہاجرین کو اچھوت بنا کر رکھ دیا ہے۔ ہمارے بچے بازاروں میں بوجھ ڈھوتے ہیں، مزدوری کرتے ہیں یا چوری چھپے کام کر کے اپنے پیٹ بھرنے کی فکر میں لگے رہتے ہیں کہ تمہارے راشی افسروں کے پیٹ بھر کر شناختی کارڈ بنوا سکیں۔ افغانوں کی پوری نئی نسل اس خونریزی کا ایندھن بن چکی ہے۔ خود غرضوں کی اس سازش نے بچوں پر تعلیم اور باعزت روزگار کے دروازے بند کر کے ان کے ہاتھوں میں کشکول تھما دیے ہیں......"

"شاید تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" میں نے اس کی گفتگو میں وقفہ آنے پر مصالحانہ سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "میں نے اس بارے میں اس انداز سے کبھی سوچا ہی نہیں تھا۔"

وہ بولنے کا شوقین معلوم ہوتا تھا۔ ایسا آدمی نشے میں ہو اور پھر جذباتی بھی ہونے لگے تو اسے سنبھالنا بہت مشکل ہو جاتا ہے۔ میری دانست میں وہ موضوع وہیں ختم کرنا ناگزیر ہو گیا تھا۔

"سچ پوچھو تو ان حالات سے میرے خاندان اور قبیلے کو بہت فائدہ پہنچا ہے۔" وہ ایک اور لمبا گھونٹ لینے کے بعد قدرے ٹھہری ہوئی آواز میں بولا۔ "مفت کے ہتھیاروں اور منشیات نے ہمیں شنگار اور یقینی میں ناقابلِ شکست بنا دیا ہے۔ فالتو ہتھیار اور سازو سامان بیچتے رہنے کے باوجود اس علاقے میں سردار بابا کا طوطی بولتا ہے۔ کوئی ہمارے افیم کے کھیتوں یا لیبارٹریوں کی طرف دیکھنے کی ہمت نہیں کر سکتا۔ ہم دلالوں کے ہاتھوں اونے پونے داموں پر سودا کرنے کے بجائے اپنی ہیروئن کراچی میں اصل خریداروں کے ہاتھ بیچنے لگے ہیں۔ ان بھوکے ننگے مہاجروں کی آڑ میں ہمیں بڑا منافع ہوتی ہے۔ ہمارے لیے یہ سب بہت اچھا ہے۔ ہم نے پشاور اور مردان میں جائیدادیں بنائی ہیں لیکن پھر بھی کبھی کبھی یہ خیال آتا ہے کہ یہ سب کب تک چلتا رہے گا؟ ہماری زمین پر بھڑکی ہوئی آگ کو بجھانے کے لیے کون آئے گا؟"

"کوئی نہ کوئی آ ہی جائے گا۔" میں نے بڑبڑاتے ہوئے کہا۔ "شاید ابھی ان کے لیے حالات سازگار نہیں ہیں۔"

"تم کس کا ذکر کر رہے ہو؟ کون آ جائے گا؟" اس نے آنکھیں نکال کر پوچھا۔

"ہمدردی سے کوئی اٹھے گا۔" میں نے بوکھلا کر کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ ابھی حالات ایسی قوتوں کے حق میں نہ ہوں۔ تمہاری طرح بہت سے افغان دردمندانہ انداز میں صورتِ حال پر نگاہ رکھے ہوں گے۔"

"ہاں یہ تو ہے۔" وہ سر ہلاتے ہوئے بولا اور پھر گلاس میں سے باقی ماندہ اسکاچ پانی کی طرح اپنے معدے میں اتار کر دوسرا گلاس بنانے میں مصروف ہو گیا۔ میں دلچسپی کے ساتھ اس کا جائزہ لیتا رہا۔ اگر وہ اپنی تیز اسکاچ اسی رفتار سے پیتا رہتا تو تھوڑی ہی دیر میں اس کا غافل ہو سکتا تھا۔

دوسری اہم بات جو میرے ذہن میں تھی، اس کا تعلق خوفناک کتوں سے تھا۔ جب سے ان کتوں کو خاموش کر کے واپس لے جایا گیا تھا، وہ دوبارہ میرے سامنے نہیں آئے تھے نہ ان کے بھونکنے یا تیز تیز ہانپنے کی آوازیں سنائی دی تھیں۔ ان علامات سے یہی معلوم ہو رہا تھا جیسے میری اور عبدالرحیم خان کی مے نوشی کو پُرلطف بنانے کے لیے عارضی طور پر ان کتوں کو کہیں باندھ دیا گیا تھا۔ اگر عبدالرحیم خان تیزی کے ساتھ وہسکی پینے کے نتیجے میں مدہوش یا غافل ہو جاتا اور کتوں کے رکھوالے بھی ادھر ادھر ہو جاتے تو میرے لیے وہاں سے فرار ہونے کا بہترین موقع پیدا ہو سکتا تھا۔

ان امکانات کو ذہن میں رکھتے ہوئے میں نے ابتدا ہی سے اپنی مے نوشی کی رفتار سست رکھی تھی جس کا نتیجہ یہ تھا کہ عبدالرحیم خان دوسرا گلاس لے رہا تھا جب کہ میں پہلے ہی گلاس کو خالی نہیں کر سکا تھا۔ اس تیزی کے نتیجے میں عبدالرحیم خان کی آنکھوں میں خمار کی سرخی پیدا ہو چکی تھی۔ اس کے ساتھ ہی اس کے لہجے میں ہلکی سی لکنت بھی پیدا ہو گئی تھی۔ اسے نشہ ضرور ہو رہا تھا لیکن وہ گرد و پیش کی صورتِ حال سے بالکل ہی غافل نہیں ہوا تھا۔ اس نے فوراً ہی میری سست روی کا اندازہ لگا لیا اور میرے چہرے پر نظریں گاڑ کر بولا۔ "تم پیتے کیوں نہیں؟ تمہارا پورا گلاس اسی طرح بھرا ہوا ہے اور میری بوتل چوتھائی خالی ہو گئی ہے۔"

"تم بلا نوش خان زادے ہو۔" میں نے اس کی بہکی ہوئی گفتگو پر برف جمانے کے ارادے سے کہا۔ "میں کبھی کبھار کا شوقین ہوں۔ میں نے تمہارا ساتھ دینے کی کوشش کی تو جلد بستر سے ہل نہیں سکوں گا۔ مجھے اپنی اصل رفتار سے ہی پینے دو۔"

"تم شہری لوگ کنجوس اور بزدل ہوتے ہو۔" وہ ہچکی لے کر بولا۔ "ہر کام ناپ تول کر ڈرتے ڈرتے کرتے ہو۔ جب تک کوئی پی کر مدہوش نہ ہو پینے کا مزہ ہی نہیں آ سکتا۔ اور پھر تم تو ایک قیدی ہو۔ اندر کنٹینر میں جا کر رات گزارو یا اسی چارپائی پر لڑھک جاؤ، تمہیں کیا فرق پڑتا ہے۔"

"رات بھر یہاں پڑا رہا تو تمہارے خونخوار کتے میری بوٹیاں اڑا لیں گے۔"

"وہ بہت سمجھدار ہیں۔" وہ میرے عقب میں ہاتھ کا اشارہ کرتے ہوئے بولا۔ "دیکھو کتنے آرام سے بیٹھے ہوئے ہیں۔ تم نے اس چارپائی سے نیچے قدم رکھا اور وہ تم پر جھپٹ پڑیں گے۔"

اس کے الفاظ سنتے ہی مجھے اپنی ریڑھ کی ہڈی میں جیسے ہزاروں چیونٹیوں کے رینگنے کا احساس ہونے لگا۔ میں نے گھبرا کر اس طرف اپنی گردن گھمائی تو میری روح فنا ہو گئی۔ وہ دونوں کتے اپنی زبانیں باہر لٹکائے چارپائی کے پچھلے پایوں کے قریب زمین پر بیٹھے ہوئے تھے۔ اس وقت ان کی گردنوں میں زنجیر بھی نہیں تھی۔ نہ ہی ان کتوں کے دونوں رکھوالوں کا کہیں نام و نشان تھا۔

"یہ تو آزاد ہیں۔" میں نے بوکھلا کر کہا۔ "ایسا نہ ہو کہ یہ میرے اوپر آ پڑیں۔"

"فکر مت کرو!" وہ میری گھبراہٹ پر ہنستے ہوئے بولا۔ "یہ بہت ذہین اور وفادار کتے ہیں۔ انہیں جو کچھ سمجھا دیا گیا ہے' یہ اس کے خلاف نہیں جائیں گے۔"

"لیکن یہ جانور ہی ہیں۔ بھڑک بھی سکتے ہیں۔ ان کی ذہانت پر اندھا اعتماد نہیں کیا جا سکتا۔ اگر یہ یونہی کھلے پھرتے رہے تو میں ذہنی دباؤ کی وجہ سے تمہاری اس دعوت سے لطف اندوز نہیں ہو سکوں گا۔ مہربانی کر کے ان کے پٹوں میں زنجیریں ڈلوا دو۔"

"تم نوجوان کتوں سے خوفزدہ نہیں تھے!" اس نے طنزیہ انداز میں میری کہی ہوئی بات مجھے یاد دلائی۔ "جب تک تمہارا وقت پورا نہیں ہوتا یہ کتے تو کیا' دنیا کی کوئی طاقت بھی تمہارا کچھ نہیں بگاڑ سکتی تھی۔"

"اس وقت میں اپنے ہوش و حواس میں تھا۔ اب میں نشے میں ہوں۔۔۔"

وہ اتنی زور سے ہنسا کہ میں پریشان ہو گیا۔ پھر وہ اپنی ہنسی پر قابو پاتے ہوئے بولا۔ "تمہیں شاید وہسکی سونگھ کر ہی نشہ ہو جاتا ہے۔ اتنے تگڑے جوان ہو کر عورتوں جیسی بات کر رہے ہو۔"

"میں صبح سے بھوکا ہوں۔ تمہیں معلوم ہو گا کہ خالی پیٹ میں شراب سیدھی دماغ میں چڑھتی ہے۔"

"فکر مت کرو۔ کھانا بھی آتا ہی ہو گا۔ معلوم ہوتا ہے کہ تمہارے لیے تو یہی ایک گلاس رات بھر چلتا رہے گا۔ اس سے زیادہ تو میرے کتے بھی پی لیتے ہیں اور چاق و چوبند رہتے ہیں۔"

اس کے تبصرے کا جواب تو یہ تھا کہ وہ کتے تھے گر میں کتا نہیں تھا لیکن میں نے خاموشی ہی بہتر سمجھی۔ اپنی بسیار نوشی کی وجہ سے وہ میرے تبصرے کا غلط مفہوم سمجھ کر مجھ سے الجھ سکتا تھا۔

"جب تک تم میرے ساتھ ہو مجھے کتوں کی زیادہ فکر نہیں ہونی چاہیے۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔

"اب تم نے عقل کی بات کی ہے۔" وہ خوش ہو کر بولا۔ "تم میری ہدایات پر چلتے رہے تو تمہاری حفاظت کی پوری پوری ذمہ داری میرے اوپر ہو گی۔"

"برا نہ مانو تو ایک بات پوچھ لوں۔" میں نے اپنے گلاس سے ایک گھونٹ لے کر کہا۔

"ضرور! تم پوچھ سکتے ہو۔ بس میرے ابا کے خلاف زبان نہ کھولنا۔"

"تم نے شراکت داری کا فلسفہ بیان کرتے ہوئے تین چیزوں کا ذکر کیا تھا۔ سگریٹ' شراب اور عورت! ان میں سے دو ہمارے سامنے ہیں' تیسری کے لیے تم کیا بندوبست کرتے ہو؟" میں نے دلچسپی سے پوچھا۔

"یہاں اس کا ذکر بھی نہ کرنا۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا۔ "اس تقریباً کھلی ہوئی بستی میں ان انسانی لغزشوں کا بھی گزر نہیں ہے جو باقاعدہ آبادیوں کے بند کمروں میں پھلتی پھولتی ہیں۔ ویسے بھی یہ مفلوک الحال افغان غیرت کے معاملے میں بہت سفاک اور بے رحم ثابت ہوتے ہیں۔ اس غریب بستی میں کئی الہڑ اور خوبصورت لڑکیاں پروان چڑھ رہی ہیں۔ لیکن کوئی ان پر بری نظر نہیں ڈال سکتا۔ اس شوق کے لیے میں نے کراچی میں بندوبست کیا ہوا ہے۔ وہاں ایک کابلی لڑکی میرے فلیٹ میں رہتی ہے لیکن تم تو شاید شادی شدہ ہو اور تمہاری عورت شرف آباد کے فلیٹ میں کسی اور مرد کے ساتھ رہتی ہے۔"

"وہ اس کا بھائی ہے۔" اس نے کسی اور مرد کا تذکرہ اس قدر تحقیر آمیز انداز میں کیا تھا کہ مجھے تلملا کر سلطان شاہ کے بارے میں وضاحت ہی کرنی پڑ گئی۔ "مجھے اس قسم کا کوئی شوق نہیں ہے۔ بس تمہاری کہی ہوئی ایک بات کے بارے میں جاننا چاہ رہا تھا۔"

کھلے ہوئے کتوں کے نظر آ جانے کے بعد میرے لیے فرار کے کسی فوری امکان کے بارے میں سوچنے کی گنجائش باقی نہیں رہی تھی' اس لیے میں نے بے پروائی سے عبدالرحیم کا ساتھ دینا شروع کر دیا۔ بعض لوگ نشے کی حالت میں بے سدھ ہو کر خاموشی سے اونگھنے لگتے ہیں اور بعض کی زبان زیادہ دھڑلے سے چلنے لگتی ہے۔ چھوٹے خان کا تعلق دوسری قسم کے مے خواروں میں سے تھا۔ اس نے مجھے بتایا کہ دریا کو ٹیکسی کے ذریعے یہاں لے جانے والا ایجنٹ ڈرائیور اسے بے ہوشی کی حالت میں نیو کراچی سے آگے ویران ٹیلوں کے درمیان ڈال گیا تھا۔ میں نے گھما پھرا کر کئی سوال کرنے کے بعد یہ بھی اندازہ لگا لیا کہ اس ڈرائیور نے نٹالیا دریا کے پرس یا لباس کی تلاشی نہیں لی تھی' جس کا مطلب تھا کہ ہیم گن ان لوگوں کی دسترس سے محفوظ تھی۔

میری وہاں سے روانگی کے بارے میں وہ اس وقت بھی کچھ نہیں بتا سکا۔ میں نے گھما پھرا کر وہ سوال کئی مرتبہ دہرایا اور اس نے ہر بار ایک ہی جواب دیا کہ مجھے وہاں باعزت قیدی کی ہر سہولت میسر تھی اس لیے مجھے بے فکری سے وہاں رہنا چاہیے تھا۔ جب وہاں سے میرا دانہ پانی اٹھ جاتا تو خود بخود میری روانگی کا بندوبست ہو جاتا۔ اس نے مجھے یہ باور کرانے کی کوشش کی کہ میں جو وقت اس غریب بستی کے کنٹینر میں بسر کر رہا تھا وہ ہر اعتبار سے بہتر تھا کیونکہ عبدالرحیم کے برعکس اس کا ماموں بہت ضدی اور مغلوب الغضب طبیعت کا مالک تھا اور اپنی خطیر رقم کے بارے میں میری جانب سے کوئی واضح یقین دہانی نہ ملنے کی صورت میں مشتعل ہو کر میرے ساتھ بدسلوکی کر سکتا تھا۔

نو بجے کے قریب بستی سے کھانا آ گیا۔ عبدالرحیم خان کے لیے گوشت کے بھنے ہوئے پارچے آئے تھے۔ میرے لیے دال بھیجی گئی تھی جس کے ساتھ گرم تندوری نان تھے۔ آنے والے نے

گوشت اور دال کے پیالے، ترتیب وار ہم دونوں کے سامنے رکھے اور فوراً ہی واپس چلا گیا۔

اس وقت عبدالرحیم خان مجھ پر مہربان تھا۔ اس لیے مجھے بھی گوشت کھانے کی اجازت مل گئی۔ دونوں ہی ڈشیں گرم اور لذیذ تھیں۔ میں کھانا کھاتے ہوئے بھی کتوں کی طرف سے بے فکر نہ رہ سکا لیکن یہ بات حیران کن تھی کہ گوشت کی بو پا لینے کے بعد بھی انہوں نے اپنی جگہ نہیں چھوڑی تھی۔

تھوڑی دیر بعد عبدالرحیم خان نے کتوں کے رکھوالوں کو بلایا۔ انہوں نے کتوں کے پٹوں میں زنجیریں ڈال کر انہیں مضبوطی سے تھام لیا۔ اس کارروائی پر کتوں کے کان کھڑے ہو گئے اور وہ چونکتے انداز میں میری طرف دیکھنے لگے۔ شاید انہیں میری نقل و حرکت کا اندازہ ہو گیا تھا۔

چارپائی چھوڑنے سے پہلے میں نے غیر ارادی طور پر عبدالرحیم خان سے ہاتھ ملانے کی کوشش کی لیکن اس نے سرد مہری کے ساتھ صاف انکار کر دیا۔ "شاید تمہیں یاد نہیں رہا کہ ہم اپنے دشمنوں اور قیدیوں سے ہاتھ نہیں ملاتے۔ یہ رسم صرف برابر کے دوستوں کے ساتھ ادا کی جاتی ہے۔"

"گپ شپ کی دعوت دیتے ہوئے تم نے مجھے اپنا دوست قرار دیا تھا۔" میں نے خفت آمیز انداز میں اسے یاد دلایا۔ لیکن اس کے چہرے پر چھائی ہوئی سرد مہری میں کوئی فرق نہیں آیا۔

"گپ شپ ختم ہو گئی۔ اب تم پھر سے قیدی بن گئے ہو۔ کنٹینر میں جاؤ اور سونے کی کوشش کرو۔"

میں جوں ہی چارپائی سے نیچے اترا، دونوں کتوں نے دانت نکوس کر غراتے ہوئے میری طرف جھپٹنے کی کوشش کی لیکن اس بار رکھوالوں نے پچکار کر، پچکارتے ہوئے انہیں روک لیا اور میں تیز تیز قدموں سے ٹیلے کے عقبی حصے کی طرف جا کر کنٹینر میں چڑھ گیا۔

وہ دونوں آدمی کتوں سمیت اس طرف آئے اور کتوں کو زنجیروں سے آزاد کرنے کے بعد کنٹینر کا وزنی دروازہ بند کرنے لگے۔ میں بوریوں کے درمیانی راستے سے اندر پہنچا بھی نہیں تھا کہ آہنی پٹ، خشک قبضوں کے تیز شور کے ساتھ ایک دوسرے سے ٹکرا کر بند ہو گئے اور باہر سے ان کے بولٹ اور کلیمپ چڑھائے جانے لگے۔

ایک بار پھر خشک اناج کی تیز بو سے رچی ہوئی وہ بند فضا میرا مقدر بن چکی تھی۔ میں باہر روشنی میں سے آیا تھا اس لیے مجھے اندر بہت تاریکی کا احساس ہوا اور میری آنکھیں خاصی دیر تک اس اندھیرے سے مانوس نہیں ہو سکیں۔ اور جب میں اندر مختلف تاریک دھبوں میں تھوڑا بہت امتیاز کرنے کے قابل ہوا تو میں نے دو بوریوں کو ملا کر، فرش پر اپنا بستر بنانے کا ادھورا کام مکمل کرنا شروع کر دیا۔

بستر بنانے کے بعد میں نے جوتے اتارے اور ان بھری ہوئی سخت بوریوں پر دراز ہو گیا۔

میرے لیے وہ صورت حال عجیب ہونے کے ساتھ ساتھ تشویش ناک بھی تھی۔ ویرا اپنی طویل اور گہری بے ہوشی کی وجہ سے ان لوگوں کی قید سے رہا ہونے میں کامیاب ہو چکی تھی۔ اس نے بے ہوش ہونے سے پہلے بہت سی کارآمد باتیں سن لی تھیں جن کے ذریعے اسے یہ معلوم ہو چکا تھا کہ میں سردار باچندہ گل کے آدمیوں کی قید میں تھا اور وہ لوگ مجھے قندھار یا وزیرستان کے سرحدی علاقے میں لے جانے کا ارادہ رکھتے تھے۔ ان لوگوں میں کچھ وقت گزارنے کے بعد میں نے یہ اندازہ لگایا تھا کہ ان معلومات کے سہارے کراچی میں صحیح خطوط پر چھان بین کی جاتی تو سردار باچندہ گل کے نام کے حوالے سے اس افغان خیمہ بستی تک پہنچنا زیادہ دشوار نہیں ہونا چاہیے تھا لیکن ویرا کو وہاں سے گئے تقریباً آدھا دن گزر چکا تھا اور اس کی واپسی کے کوئی آثار نہیں تھے جس کا واحد مطلب یہی تھا کہ وہ خوانہ اور سلطان شاہ کی مدد سے کوئی پیش رفت نہیں کر سکی تھی۔

اول خان کا بذات خود کراچی میں موجود نہ ہونا بھی ایک اہم عنصر تھا لیکن ویرا اس کے اسلام آباد کے رابطوں سے بخوبی واقف تھی۔ اگر وہ اول خان کو میرے اغوا کے پورے پس منظر سے آگاہ کر دیتی تو کوئی وجہ نہ تھی کہ وہ اپنے کراچی میں مامور عملے کو فوری طور پر میری تلاش کی مہم پر نہ لگا دیتا۔ یہ نکتہ اس قدر واضح اور اہم تھا کہ ویرا کسی بھی صورت میں اسے نظرانداز نہیں کر سکتی تھی۔ اگر اس کی طرف سے غیر معمولی تاخیر ہو رہی تھی تو اس کا ایک مقصد یہ بھی ہو سکتا تھا کہ اس کی کنپٹی پر لگنے والی ضرب میرے اندازے سے کہیں زیادہ شدید رہی ہو اور اس کی بے ہوشی کا دورانیہ غیر معمولی طور پر طویل ہو گیا ہو یا پھر ہوش میں آ جانے کے باوجود ذہنی طور پر پوری طرح بحال نہ ہو سکی ہو۔

اندھیرے اور تنہائی میں میرا ذہن مسلسل ان ہی پہیلیوں میں الجھا رہا۔ سارے خیالات ایک ڈراؤنے تسلسل کے ساتھ میرے ذہن میں ابھرتے چلے آ رہے تھے۔ کراچی پہنچنے سے پہلے میں نے اسلام آباد میں کئی بے خواب راتیں گزاری تھیں، جن کا تعلق الیزبتھ ولیمز کی بازیابی کی مہم سے تھا۔ اس بھاگ دوڑ اور بے خوابی کے نتیجے میں، میں شدید اعصابی تکان کا شکار ہو رہا تھا۔ میری یہ کیفیت اس امر کی متقاضی تھی کہ میں چند گھنٹوں کی گہری نیند لے کر خود کو تازہ دم کر لوں۔ اس بارے میں میری پچھلی بے ہوشی بھی معاون ہونی چاہیے تھی لیکن تازہ ترین صورت حال اس قدر تشویش اور پریشان کن تھی کہ میری آنکھوں میں دور دور تک نیند کا پتا نہیں تھا۔

تھوڑی دیر کے بعد فضا میں گرجتی ہوئی جنریٹر کی تیز آواز یکایک دم توڑ گئی اور ماحول پر ایک خوف آور، آسیبی سناٹا چھا گیا۔ میں نے محسوس کیا کہ میرے لیے سکوت اور سناٹے کے مقابلے

پرشور ماحول زیادہ سکون آور تھا۔ میں اناج کی ان بوریوں پر دراز بے چینی کے ساتھ کروٹیں بدلتا رہا۔

تھکن، گرمی اور بے آرامی کے باوجود نجانے کب میری آنکھ لگ گئی۔ کسی نے سچ ہی کہا ہے کہ نیند سولی کے تختے پر بھی آ ہی جاتی ہے۔ میں کتنی دیر تک سوتا رہا، اس بارے میں مجھے کوئی اندازہ نہیں۔ دوبارہ آنکھ کھلی تو بند کنٹینر میں سب کچھ جوں کا توں تھا۔ کسی بھی چیز میں کوئی فرق نہیں آیا تھا لیکن باہر کی فضا میں عورتوں، بچوں اور مردوں کی دوچار ابھرتی آوازیں گونج رہی تھیں جن سے اندازہ ہوتا تھا کہ صبح ہو چکی ہے۔

میں نے سخت بوریوں والے ناہموار ریلنگز سے اٹھنا چاہا تو بدن میں درد کی ٹیسیں دوڑ گئیں۔ میری نیند تو کسی نہ کسی طرح پوری ہو گئی تھی لیکن بھری ہوئی بوریوں کے نشیب و فراز نے میرے رگ پٹھوں میں شدید تناؤ پیدا کر دیا تھا جو درد کی صورت میں مجھے پریشان کر رہا تھا۔ میں نے اپنی ٹانگوں پر زور دے کر اندھیرے میں وہ ڈوری تلاش کی جو باہر لگی ہوئی گھنٹی سے منسلک تھی۔ ڈوری کھینچتے ہی باہر کسی دھاتی گھنٹی کے بجنے کی آواز سنائی دی اور میں نئی جواب کے انتظار میں وہیں ڈھیر ہو کر بیٹھ گیا۔

تھوڑی دیر بعد کنٹینر کا دروازہ کھلنے کی آواز سنائی دی۔ پھر کسی نے مجھے نام لے کر پکارا۔ آواز کے ساتھ ہی وہ لب و لہجہ بھی اجنبی تھا۔ میں جواب دے کر بوریوں کے درمیان بنے ہوئے تنگ راستے سے باہر نکلتا چلا گیا۔ باہر سورج کی تیز روشنی میں کتوں کا وہی رکھوالا میرا منتظر تھا جو رات کو بستی سے سگریٹ لے کر آیا تھا۔

وہ خاصا ادھیڑ اور سنجیدہ آدمی تھا۔ میں نے اس سے عبدالرحیم خان کے بارے میں استفسار کیا تو وہ مجھ پر برس پڑا کہ مجھے اس سے کیا لینا تھا۔ جب اس نے مجھ سے درشت لہجے میں گھنٹی بجانے کا سبب دریافت کیا تو میں نے اسے حوائج ضروریہ کے بارے میں آگاہ کیا۔

رات کو بھی وہاں بجلی کی روشنی پھیلی ہوئی تھی لیکن اس کے مقابلے میں سورج کی تاحد نظر پھیلی ہوئی روشنی نے ماحول کو بالکل تبدیل کر کے رکھ دیا تھا۔ اس وقت میری رسٹ واچ صبح کے ساڑھے سات بجا رہی تھی لیکن کھلے میدان میں دور تک پھیلی ہوئی دھوپ سے ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے خاصا دن چڑھ آیا ہو۔ اس وقت بھی میرے لاشعور میں خطرناک کتوں کا خوف جاگزیں تھا لیکن میں قدرے بے دلی کے ساتھ پیچھے لگ گیا۔ مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ اس وقت قرب و جوار میں کتوں کا کہیں پتا نہیں تھا۔ شاید دن کے اجالے میں انہیں خیمہ بستی میں باندھ دیا جاتا تھا۔

اس شخص کے اشارے پر میں ٹین کے ڈبے میں کولر سے پانی لینے کے لیے بڑھا تو عبدالرحیم کی چارپائی خالی پڑی تھی اور وہ شخص اس وقت میرا نگران تھا۔

اس نے مجھے کھلے میدان کے ایک دور افتادہ حصے کا رخ کرنے کی ہدایت دیتے ہوئے ٹوٹی پھوٹی اور اکھڑ اردو میں متنبہ کیا کہ میں نے وہاں سے بھاگنے کی کوشش کی تو وہ مجھے بھون کر رکھ دے گا۔

اپنی اس دھمکی کی عملی تائید میں اس کے بائیں شانے سے کلاشنکوف جھول رہی تھی، جس میں میگزین بھی چڑھا ہوا تھا۔ میرے نزدیک وہ ایک غیر اہم نگران تھا جس کا مطلب مجھے اسی علاقے تک محدود رکھنا تھا۔ وہ میری کوئی الجھن دور کرنے کی پوزیشن میں نہیں تھا، اس لیے میں اس کی بتائی ہوئی سمت میں چل دیا۔

پچھلی رات واٹر کولر میں پانی خاصا ٹھنڈا تھا لیکن پوری رات گزرنے کے بعد وہ ٹھنڈک اعتدال میں ڈھل چکی تھی۔ ٹین کا ڈبا خاصا بڑا تھا اور اس میں کولر کا تقریباً تمام پانی ہی سما گیا تھا۔ مجھے اندازہ تھا کہ اس عارضی خیمہ بستی میں مجھے ہاتھ منہ دھونے کی کوئی روایتی سہولت نہیں مل سکے گی۔ اس لیے میں اپنی دیگر ضروریات سے فارغ ہونے کے بعد دیر تک اپنے منہ پر بہتے ہوئے پانی کے چھینٹے مارتا رہا۔ میں نے یہ بات خاص طور پر نوٹ کی کہ اس دوران میں میرا نگران کنٹینر کے سامنے میں کھڑا مسلسل طور پر میری طرف دیکھتا رہا۔ اپنی کلاشنکوف اس نے شانے سے اتار کر ہاتھوں میں لی ہوئی تھی اور میری واپسی میں تاخیر ہونے کی وجہ سے وہ بار بار بے چینی کے ساتھ ٹہلتا جا رہا تھا۔

اس اکھڑ اور بے ہودہ افغان کو ستانے کے لیے میں نے ٹین کے ڈبے میں موجود پانی کا آخری قطرہ تک نچوڑ کر اپنے کملائے ہوئے چہرے کو سیراب کیا اور پھر خراماں خراماں واپس لوٹا تو وہ دانت پیستے ہوئے مجھ پر برس پڑا۔ "کیا وہاں اپنے گڑے مردوں کے لیے فاتحہ پڑھنے کے لیے جم کر بیٹھ گئے تھے۔" اس کی ٹوٹی پھوٹی اور وحشیانہ اردو کا یہی مفہوم میرے پلے پڑ سکا تھا۔

"تمہارے نان کھا کر مجھے قبض ہو گیا ہے۔" میں نے مسکراتے ہوئے خوش دلی کے ساتھ کہا۔ "میں ہاتھ منہ دھو کر آیا ہوں۔ میرا ناشتا کہاں ہے؟"

وہ مجھے قہر بار نظروں سے گھورنے لگا۔ "میری کلاشنکوف کی ایک گولی تمہاری ساری آنتوں کو کشادہ کر دے گی۔ میں تمہارے باپ کا نوکر نہیں ہوں جو تم نے ایک گھنٹے سے مجھے یہاں کھڑا کیا ہوا ہے۔"

"تم بھی اپنے ساتھیوں کی طرح جنگجو اور خون آشام معلوم ہوتے ہو۔" میں نے اپنے جلے دل کے پھپھولے پھوڑنے کے لیے اسے اس کے وحشی کتوں سے تشبیہ دیتے ہوئے کہا لیکن میری توقع کے عین مطابق میرے تشبیہ کی باریکی اس کے پلے نہیں پڑ سکی۔

"ہم سب ایک ہی مٹی کے بنے ہوئے ہیں۔" اس نے میری بات کو اپنے ہم نسلوں سے متعلق سمجھتے ہوئے تیزی کے ساتھ کہا۔ "یہ بات سمجھ لینا کہ تم مجھے طیش دلاتے رہے تو میں تمہارے بدن میں

گولیاں اتارنے سے گریز کروں گا۔" وہ اس وقت جوش اور غصے کے عالم میں تھا لیکن میں اس کی دھمکی کے بودے پن سے بخوبی واقف تھا۔ اس کا آقا عبدالرحیم خان مجھے پہلے ہی بتا چکا تھا کہ میں سردار پاینده گل کا قیدی تھا اس لیے وہ مجھے تشدد کا نشانہ بنانے سے گریز کر رہا تھا۔ شاید بڑا خان ٹوٹے پھوٹے قیدیوں کو اپنے آدمیوں کی نااہلی سمجھنے کا عادی تھا۔ میں نے اس کی کمزوری سے فائدہ اٹھانے کے لیے اسے مزید چھیڑنے کا فیصلہ کرلیا۔

"مجھے معلوم ہے کہ تمہاری گولیاں ناکارہ ہیں۔ یہ بتاؤ کہ میرا ناشتا کہاں ہے؟"

وہ بے چارہ اردو سے کام چلانے کی حد تک واقف تھا۔ اس لیے اس بار بھی میرا وار خالی ہی گیا اور اس نے درشت لہجے میں کہا۔ "تمہیں وہیں کی تو تمہارے منہ سے آواز بھی نہیں نکل سکے گی۔ میرا دماغ مت کھاؤ اور اپنی منحوس صورت غرق کرو۔ تمہارا ناشتا کنٹینر میں رکھا ہوا ہے۔"

میں بے مقصد سی مسکراہٹ کے ساتھ کنٹینر کی طرف بڑھا تو کھلے ہوئے دروازے کے قریب ہی ایک میلے سے مگ پر خشک تندوری نان رکھا ہوا نظر آیا۔ میں نے گرم روٹی اٹھا کر مگ میں جھانکا تو اس میں گاڑھی لیکن کم دودھ والی چائے موجود تھی۔

اس ویرانے میں مکھن اور ڈبل روٹی پر مشتمل ناشتے کی توقع بھی نہیں کی جاسکتی تھی۔ ناشتے کے نام پر جو کچھ میسر تھا وہی غنیمت تھا۔ میں نے چائے کے بے تکے گھونٹوں کے ذریعے اس نان کے لقمے اپنے حلق سے اتارنے کی کوششیں شروع کردیں۔ میرا رکھوالا اپنی مادری زبان میں کچھ بڑبڑاتا ہوا آگے چلا گیا۔

میں اپنے حلق میں پھنستے ہوئے آخری لقمے کو معدے میں اتارنے کی کوشش میں مصروف تھا کہ آبادی کی جانب سے عبدالرحیم خان مجھے اپنی طرف آتا ہوا نظر آیا۔ اس کے داہنے ہاتھ میں ایک پتلی سی بید دبی ہوئی تھی جسے وہ فضا میں گھماتا ہوا میری طرف آرہا تھا۔

پچھلی رات میرے ساتھ اس کا رویہ بہت دوستانہ تھا۔ ہم دونوں نے ایک ساتھ مے نوشی کرنے کے بعد کھانا کھایا تھا اور مجھے امید تھی کہ اس بے تکلفانہ نشست کے بعد وہ میرے ساتھ ہمدردانہ انداز میں پیش آئے گا اس لیے میں اس کے قریب پہنچنے سے پہلے ہی اپنے ناشتے سے فارغ ہو کر اس کے استقبال کے لیے تیار ہو گیا۔

اس کا چہرہ جب میری نگاہوں کی رسائی میں آیا تو میں یہ دیکھ کر چونک پڑا کہ اس کے بشرے سے غصے اور کبیدگی کے آثار ہویدا تھے اور وہ ان ہی جذبات کے زیر اثر اپنی بید کو فضا میں گردش دے رہا تھا۔ یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ اپنے کسی نادیدہ دشمن کے بدن کو اس پتلی اور لمبی بید سے ادھیڑنے کی کوشش کر رہا ہو۔

وہ بید کو فضا میں جھٹکتا اور گھماتا ہوا سیدھا میری طرف آرہا تھا۔ جب وہ کافی قریب آگیا تو میں نے اپنے لبوں پر خوشامدانہ مسکراہٹ سجاتے ہوئے اپنائیت کے ساتھ کہا۔ "کیا بات ہے! خان اعظم کے بھانجے کی پیشانی پر مجھے تکدر اور برہمی کے آثار نظر آرہے ہیں۔ خیریت تو ہے نا؟"

وہ دو تین لمبے لمبے ڈگ بھر کر آگے بڑھا اور میری توقع کے بالکل برعکس اس نے میرے بائیں بازو پر زور سے بید رسید کردی۔ بید کی ضرب سے میرے بازو میں چنگاریاں سی بھر گئیں لیکن میں ذرا بھی جنبش کیے بغیر حیرت اور غصے کے عالم میں اسے گھورتا رہا۔

پچھلی رات وہ میرا ہم نوالہ اور ہم پیالہ رہا تھا اس لیے مجھے اس سے ایسے جارحانہ فعل کی توقع نہیں تھی۔ اس نے ابھی میرے ساتھ جو کچھ کیا تھا وہ شاید اس کا اضطراری ردعمل تھا۔ کیونکہ میری چبھتی ہوئی خون آشام نگاہوں کا سامنا کرتے ہی وہ ہوکھلا گیا۔

"تم پر لعنت ہو۔" وہ اپنی بید کو فضا میں جھٹکتے ہوئے غصے کے عالم میں غرایا۔ "تم یہاں قید ہو کر بھی سردار بابا کے خلاف سازشوں سے باز نہیں آتے ہو....."

"چھوٹے خان! ہوش کے ناخن لو!" میں نے اس سے زیادہ تیزی کے ساتھ غراتے ہوئے کہا۔ "میں جب سے یہاں لایا گیا ہوں، تمہارے سامنے ہوں اور میرا کسی سے بھی کوئی رابطہ نہیں ہے۔ میں بڑے خان یا تمہارے خلاف کوئی سازش کس طرح کرسکتا ہوں۔"

"یہ ہوا ہے۔" وہ غصے کے عالم میں دہاڑا۔ "تمہارے آدمیوں نے سردار بابا کو پشاور کی حویلی میں محصور ہوجانے پر مجبور کردیا ہے۔ وہ محاصرہ ختم کرنے کے بدلے میں تمہاری فوری رہائی کا مطالبہ کررہے ہیں۔"

"یہ ان کا فرض ہے۔" میں نے بے خوفی کے ساتھ کہا۔ "میری آزادی اور خودمختاری کی حفاظت ان کی ذمے داری ہے۔ ایسا کوئی قدم اٹھانے کے لیے انہیں میری کسی ہدایت یا سازش کی ضرورت نہیں ہے۔"

"انہیں کیسے معلوم ہوا کہ تم سردار بابا کے آدمیوں کی قید میں ہو؟" وہ جھنجلا کر غرایا۔

"یہ مجھے لانے والے آدمیوں سے پوچھو!" میں نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کہا۔ "انہوں نے میری ساتھی کو بے ہوش کرنے سے پہلے سب کچھ بتا دیا تھا۔"

"اور یہ تم مجھے اب بتا رہے ہو؟" وہ آنکھیں نکال کر غرایا۔

"اس سفید گھیا کو آزاد کرانے کے لیے تم ہی نے مجھ سے سفارش کی تھی۔ مجھے کیا معلوم کہ راستے میں تم لوگوں نے کیا گل کھلائے تھے۔"

"گل تو تم نے نہیں تمہارے آدمیوں نے کھلائے تھے۔" اس نے ترکی بہ ترکی جواب دیا۔ "انہوں نے سردار پاینده گل اور شگفتہ اور وقی کے بارے میں بات کی تھی۔ اس میں میرا کوئی قصور

نہیں تھا۔ اچھا ہی ہوا کہ اس عورت نے وہ باتیں میرے وفاداروں تک پہنچا دیں۔ اب میرے بارے میں تمہارے کیا عزائم ہیں؟"

"میں تمہارا خانہ خراب کر دوں گا۔" اس نے غراتے ہوئے اشتعال سے بے قابو ہو کر ایک مرتبہ پھر بید سے کام لیا۔ میں اس کی زد سے بچنے کی کوشش کیے بغیر آگے بڑھا اور میں نے فضا میں لہراتی ہوئی بید اپنی گرفت میں لے کر اسے پوری طاقت سے ایک جھٹکا دیا۔ عبدالرحیم خان میرے اس ردعمل کے لیے تیار نہیں تھا۔ اس نے بید کے سرے کو مضبوطی سے تھاما ہوا تھا اس لیے جھٹکا لگتے ہی اس کے قدم اکھڑ گئے اور وہ لڑکھڑاتا ہوا میری طرف آیا۔ میں نے اس کے چہرے کا نشانہ لے کر اپنے سر کو قدرے نیچے جھکا دیا۔ اور وہ اپنے ہی زور میں میرے سر سے آ ٹکرایا۔ اس ناگہانی تصادم سے میری کھوپڑی جھنا گئی۔ میرا اندازہ تھا کہ اس کی ناک اور پیشانی کی جڑ میں پڑنے والی اس ٹکر نے اسے بھی ہلا کر رکھ دیا ہوگا۔

جسمانی تصادم ہوتے ہی اس نے بید کو ایک طرف پھینک کر مجھے اپنے دونوں ہاتھوں کی گرفت میں دبوچنا چاہا لیکن اس وقت تک میری سرد مزاجی بھی اشتعال میں ڈھل چکی تھی۔ میں نے اپنا بایاں گھٹنا اس کے پیٹ میں اڑا کر اسے پوری قوت سے پیچھے دھکیل دیا۔

ایک غضب ناک غراہٹ کے ساتھ اس کا بھاری بھرکم وجود پیچھے الٹ کر زمین بوس ہو گیا۔ اور میں نے کسی چیتے کی سی تیزی کے ساتھ اس کے سینے پر سوار ہو کر اس کا گلا دبانا شروع کر دیا۔ میری اس کارروائی سے اس کے اوسان خطا ہو گئے۔ اس نے فضا میں ٹانگیں چلا کر میری پشت پر گھٹنے مار کر مجھے نیچے گرانے کی کوششیں کیں جو کامیاب نہ ہو سکیں۔ پھر اس کے ہاتھ میری کلائیوں پر جم گئے۔

میرا ارادہ اس سے الجھنے کا نہیں تھا۔ میں اچھی طرح جانتا تھا کہ اس بستی میں ہر شخص اس کے حکم کا غلام تھا۔ اگر میں وقتی طور پر اسے مار بھی لیتا تو بعد میں اس کے آدمی میرے بدن کا ریشہ ریشہ ادھیڑ سکتے تھے۔ اگر وہ مجھ پر دوسری بار بید سے حملہ نہ کرتا تو شاید اس مار دھاڑ کی نوبت بھی نہ آتی۔

"تم بلاوجہ میرے ساتھ زیادتی کر رہے ہو۔" میں نے ہانپتے ہوئے کہا۔ "میرا ارادہ تم پر ہاتھ اٹھانے کا نہیں تھا لیکن تم خود ہی مجھ سے لڑ مرنے پر تلے ہوئے ہو۔ میں الگ ہو رہا ہوں لیکن اب تمہیں بھی اپنی کھوپڑی پر قابو رکھنے کی کوشش کرنی ہوگی۔" اپنی بات مکمل کرتے ہی میں اچھل کر اس کے سینے پر سے اتر گیا۔

وہاں جو کچھ ہوا، آناً فاناً میں ہوا۔ جب میں الگ ہو رہا تھا تو عبدالرحیم خان کا کلاشنکوف بردار آدمی بھی ہماری آوازیں سن کر دوڑتا ہوا وہاں آ پہنچا۔ عبدالرحیم خان زمین سے اٹھا تو اس کے انداز سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ کسی قسم کی جارحیت کا ارادہ نہیں رکھتا تھا۔

کلاشنکوف والے نے اپنی مادری زبان میں عبدالرحیم خان سے کچھ پوچھا۔ اس نے جواب میں جھلا کر کچھ کہا اور آنے والا اپنا سا منہ لے کر وہاں سے چلا گیا۔ عبدالرحیم خان نے مجھ سے کچھ کہے بغیر، تنفر آمیز نگاہوں سے مجھے گھورا اور اپنی چارپائی کی طرف چل دیا۔

اس کی خاموشی اور پسپائی سے اندازہ ہو رہا تھا کہ اس مختصری جھڑپ کے بارے میں اسے اپنی غلطی کا احساس ہو چکا تھا۔ وہ ہٹ دھرمی پر اتر آتا تو اس وقت صورت حال بہت مخدوش ہو سکتی تھی جس کا نتیجہ میرے حق میں ہرگز خوشگوار نہ ہوتا۔

میں نے فوری طور پر چھوٹے خان کے منہ لگنا مناسب نہیں سمجھا اور خاموشی کے ساتھ کنٹینر میں چڑھ کر کھلے ہوئے دروازے کے قریب ہی بیٹھ گیا اور سگریٹ پینے میں مصروف ہو گیا۔

چند منٹ کے بعد کلاشنکوف والا اس طرف آیا اور اس نے مجھے اندر جانے کا حکم دینے کے بعد کنٹینر کا دروازہ بند کر دیا۔ میری دانست میں اس وقت وہی طریقہ سب سے بہتر تھا۔ عبدالرحیم خان کا غصہ فرو ہونے کے بعد، میں خوشامد درآمد کر کے اسے منا سکتا تھا۔

مجھے چھوٹے خان کی زبانی جو ادھوری بات معلوم ہوئی، وہ اس اعتبار سے بہت حوصلہ افزا تھی کہ ویرا ان کی قید سے رہا ہونے کے بعد خاموش نہیں بیٹھی تھی۔ بلکہ اس نے میری گلوخلاصی کے لیے اپنی کوششوں کا آغاز کر دیا تھا۔ اگر سردار پائندہ گل کو پشاور میں گھیرنے کی کوشش کی گئی تھی تو وہ کام صرف ویرا کے بس کا نہیں تھا۔ اس نے یقینی طور پر اول خان کو پوری صورت حال سے آگاہ کر دیا تھا اور شاید اول خان نے اسپیشل ٹاسک فورس کے پشاور میں متعین کسی یونٹ کے ذریعے سردار پائندہ گل پر جال ڈالنے کی کوشش کی تھی۔ اس سے پہلے کہ سردار پائندہ گل سرحد عبور کر کے تنگارا ویلی کے محفوظ علاقے میں پہنچتا، اول خان کے آدمیوں نے اسے پشاور میں ہی گھیر لیا تھا۔ عبدالرحیم خان نے جو کچھ بتایا، اس سے یہ ظاہر ہوتا تھا کہ سردار پائندہ گل پکڑا نہیں گیا تھا بلکہ اپنی کسی حویلی میں قلعہ بند ہو کر بیٹھ گیا تھا اور اسپیشل ٹاسک فورس والوں نے اسے باہر آنے کی اجازت دینے کے لیے میری رہائی کی شرط عائد کر دی تھی۔

وہ سب کیوں اور کیسے ہوا تھا، یہ بعد کی باتیں تھیں۔ اصل اہمیت اس بات کی تھی کہ میری آزادی کا معاملہ کسی تعطل کا شکار نہیں ہوا تھا بلکہ اس پر پوری سرگرمی کے ساتھ کام جاری تھا۔

تنہائی اور بے کاری کے عالم میں میرا ذہن مسلسل اسی معاملے میں الجھا رہا۔

دوپہر کے وقت کنٹینر کا دروازہ کھولا گیا تو میرا خیال تھا کہ کوئی شخص کھانا لے کر آیا ہوگا لیکن باہر آنے پر میرا عبدالرحیم خان سے سامنا ہوا۔ اس کے چہرے پر خفگی کے آثار موجود تھے مگر وہ

لڑنے بھڑنے کے موڈ میں نظر نہیں آ رہا تھا۔

"مجھے صبح کے واقعے پر گہرا افسوس ہے۔" میں نے اس سے سامنا ہونے پر سنجیدگی سے کہا۔ "جو کچھ ہوا' اس میں میرا قصور نہیں تھا۔ پہل تم نے کی تھی۔ میرے بائیں بازو پر پڑے ہوئے نشان میں ابھی تک درد ہو رہا ہے۔"

"جو ہونا تھا وہ ہو گیا۔ اب اس پر لعنت بھیجو۔ ایسا نہ ہو کہ مجھے دوبارہ غصہ آ جائے۔" اس کے لہجے سے جھلاہٹ نمایاں تھی۔ "وہ خبریں ہی کچھ ایسی تھیں کہ میں اپنے غصے پر قابو نہیں رکھ سکا تھا۔ اگر بڑے خان نے سختی کے ساتھ تشدد سے باز رہنے کی دوسری ہدایت نہ بھیجی ہوتی تو میں صبح تمہارا کام ہی تمام کر دیتا۔"

"میں سردار پائندہ گل کا شکر گزار ہوں کہ وہ میرا اتنا خیال رکھ رہا ہے۔"

"اس کا تم سے خون کا رشتہ نہیں ہے جو وہ تمہارا خیال رکھ رہا ہے۔" وہ منہ بنا کر بولا۔ "بس بات ہی کچھ ایسی الجھ گئی ہے کہ ہم لوگوں کو صبر سے کام لینا پڑ رہا ہے۔ اب اندر کیا کر رہے ہو؟ باہر آؤ۔ مجھے تم سے بات کرنی ہے۔"

میں کنٹینر سے کود کر نیچے آ گیا اور اس کے ساتھ اس کی چارپائی کی طرف چل دیا جس پر سے بستر لپیٹ کر پائنتی کی طرف سمیٹ دیا گیا تھا۔ عبدالرحیم خان کی ساختہ وہ کرسی بھی اس کے قریب ہی پڑی ہوئی تھی۔

"تمہیں پشاور کی حویلی کے بارے میں کہاں سے خبر ملی تھی؟" میں نے چارپائی پر بیٹھنے کے بعد دوستانہ لہجے میں سوال کیا۔ عبدالرحیم خان مجھ سے پہلے کرسی پر براجمان ہو چکا تھا۔

"سردار بابا نے کراچی فون کیا تھا۔ وہیں سے ایک آدمی اس کا پیغام لایا تھا۔ تمہارے ساتھیوں نے سردار بابا کا پیچھا کر کے اچھا نہیں کیا ہے۔ وہاں کسی بھی وقت خونریز لڑائی شروع ہو سکتی ہے۔ وہ کون لوگ ہیں جو اتنی تیزی کے ساتھ سردار بابا تک پہنچنے میں کامیاب ہو گئے؟ تمہارے تو سارے ہی آدمی کراچی میں مارے یا پکڑے گئے تھے پھر یہ نئے ساتھی کہاں سے پیدا ہو گئے؟" اس کے بشرے پر فکر مندی کے آثار نمایاں تھے۔

"میں اس بارے میں تمہاری ہی طرح لاعلم ہوں۔ مجھے حیرت ہے کہ کل تم نے مجھ پر ہاتھ ڈالا اور شاید کل ہی ان لوگوں نے سردار پائندہ گل کو ڈھونڈ نکالا......"

"اس میں کوئی کمال کی بات نہیں ہے۔" اس نے میری بات کاٹ کر کہا۔ "آدھا پشاور بابا کو جانتا ہے۔ وہ برسوں سے وہاں ایک معزز سردار کی حیثیت سے مشہور ہے۔ بہت سے لوگ اس کے آنے جانے کے پروگرام سے باخبر رہتے ہیں۔ اس سفید عورت نے ساری خبریں تمہارے ان دونوں ساتھیوں تک پہنچائی ہوں گی جو شہر کے ایک فلیٹ میں رہ رہے ہیں۔ باقی بندوبست ان دونوں نے ہی کیا ہوگا۔"

"تم جانتے ہو کہ اسلام آباد سے آنے کے بعد میرا اپنے کسی آدمی سے کوئی رابطہ نہیں ہوا۔"

"یہ ان دونوں کی ہی شرارت ہے۔" یک بیک اس کی آنکھوں میں چمک پیدا ہو گئی۔ "تمہارا کھوج لگانے کے لیے ہم نے ان کا پیچھا کرنا شروع کیا تب بھی کچھ لوگ ہمارے مقابلے پر آ گئے تھے۔ یہ وہی آدمی ہو سکتے ہیں۔"

میں نے دل ہی دل میں اس کی قیاس آرائی کی داد دیتے ہوئے کہا۔ "یہ بھی ممکن ہے۔ ہوائی جہاز کے ذریعے دو تین گھنٹے میں پشاور پہنچنا کوئی مسئلہ نہیں ہے۔ وہ جو کوئی بھی ہیں' میری حمایت اور ہمدردی میں ہی حرکت میں آئے ہیں۔ یہ بتاؤ کہ اس بارے میں تمہارے بڑے خان کے کیا ارادے ہیں اور مجھے ششگارا ویلی کب تک روانہ کیا جائے گا؟"

وہ چند لمحوں تک خاموشی سے میری طرف دیکھتا رہا پھر پست آواز میں بولا۔ "فی الحال تمہیں ششگارا ویلی نہیں بھیجا جائے گا۔ سردار بابا نے اگلی ہدایت آنے تک تمہیں کراچی میں ہی روکے رکھنے کا حکم دیا ہے اور تمہاری دیکھ بھال پر بھی بہت زور دیا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ صبح تم میرے ہاتھوں قتل ہونے سے محفوظ رہے۔"

"میری خاص دیکھ بھال میں بڑے خان کو کیا دلچسپی ہو سکتی ہے؟" میں نے تجسس آمیز لہجے میں پوچھا۔

"ہم لوگ روایات کے پابند ہوتے ہیں۔ اب تم ہمارے یرغمالی ہو۔ تاوان وغیرہ کے لیے اغوا کیے ہوئے لوگوں کی ہم مہمانوں سے زیادہ دیکھ بھال کرتے ہیں تاکہ ہماری شرائط پوری ہونے کے بعد انہیں آزادی ملے تو وہ اور ان کے عزیز ہم سے کوئی شکوہ شکایت نہ کر سکیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ سردار بابا نے ان لوگوں کے سامنے اپنی کوئی شرط رکھ دی ہے۔ وہ پوری ہوگی تو تمہیں آزاد کر دیا جائے گا۔"

"سردار پائندہ گل کو اپنے پانچ لاکھ روپے کے علاوہ اور کیا درکار ہو سکتا ہے؟"

"پانچ لاکھ یا چار کلو چار سو گرام ہیروئن کی واپسی۔ میرا بھی یہی خیال ہے کہ سردار بابا نے ان لوگوں کے سامنے تمہاری آزادی کی یہی قیمت مقرر کی ہوگی۔" اس نے کسی ابہام کے بغیر پوری بات کھول دی۔

"ان لوگوں کا اس مسئلے سے کیا واسطہ؟ یہ بات چیت تو میرے ساتھ چل رہی تھی۔"

"اصل بات یہی ہے۔ جب تک تم لاوارث تھے' سردار بابا کا جھگڑا تمہارے ساتھ تھا۔ تم رقم یا مال نہ لوٹاتے تو زندگی بھر سردار بابا کی غلامی کرنے پر مجبور کر دیے جاتے۔ اب تمہارے وارث یا ہمدرد سامنے آ گئے ہیں تو تم یرغمالی بن گئے ہو۔ ہمارا مطالبہ ان کے سر پڑ گیا ہے۔ سردار بابا کے لیے یہ عزت کا سوال بن گیا ہے۔ وہ عمر بھر پشاور کی حویلی میں محصور رہنا گوارا کر لے گا لیکن شرائط پوری

ہونے سے پہلے تمہیں تر زار نہیں کرے گا۔ تمہارے لیے خوشی کی بات یہ ہے کہ اب تمہیں کوئی اذیت نہیں دی جائے گی۔ تم ہماری تحویل میں ہو۔ تم تشدد سے نہیں بلکہ اپنی فطری موت مرو گے۔ یرغمالیوں پر بے جا تشدد کرنا ہماری روایات کے منافی ہے اور ہم لوگ اپنی صدیوں پرانی ایسی ہی روایات کے سہارے اپنے سر غرور سے اونچے رکھتے ہیں۔"

میں نے محسوس کیا کہ میرے ساتھ ہونے والے تصادم کو بھول کر میرے ساتھ اس تفصیلی گفتگو میں بھی عبدالرحیم کی قبائلی روایت پرستی کا نمایاں دخل تھا ورنہ وہ مجھ سے اپنی بے عزتی کا بدلہ ضرور لیتا۔

"یہ بھی تو ہو سکتا ہے کہ میری حمایت میں میدان میں اترنے والے سرکاری اہلکار ہوں۔۔۔"

اس نے مجھے اپنی بات پوری کرنے کا موقع دیے بغیر بولنا شروع کر دیا۔ "ان کے طور طریقے سرکاری آدمیوں والے نہیں ہیں اور اگر وہ سرکاری آدمی بھی ہوں تو اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ ہمارے ساتھ معاملات ہمارے ہی رسوم و رواج کے مطابق طے کرنے پڑتے ہیں۔ اس میں کسی سے کوئی رعایت نہیں کی جاتی۔"

"اور اگر ان لوگوں نے بڑے خان کا مطالبہ تسلیم کرنے سے انکار کر دیا؟" میں نے پوچھا۔

"شرائط پر رکھ رکھاؤ بات چیت ہو سکتی ہے لیکن وہ سرے سے انکاری ہو گئے تو وہ تمہاری زندگی کا آخری دن ہو گا۔ ایسی ہٹ دھرمی کا انجام ایک سربریدہ لاش کی صورت میں منظر عام پر آتا ہے۔"

"ایسی کوئی صورت ہے کہ میں اپنے آدمیوں سے فون پر رابطہ کر سکوں؟" میں نے سوچتے ہوئے سوال کیا۔

"تم قیدی کے بجائے یرغمالی بن گئے ہو اس لیے تمہیں اس خیمہ بستی سے کہیں اور منتقل کر دیا جائے گا۔ وہاں فون بھی ہو گا لیکن سردار بابا کی اجازت کے بغیر تمہیں کسی سے بات نہیں کرنے دی جائے گی۔"

"میرا معاملہ اتنا سیدھا نہیں ہے۔" میں نے رسانیت سے اسے سمجھاتے ہوئے کہا۔ "تم نے صرف مجھے ہی یرغمال نہیں بنایا ہے بلکہ میرے نامعلوم حمایتیوں نے سردار یوسف گل کا محاصرہ بھی کیا ہوا ہے۔ اگر تم نے ان لوگوں کے انکار کے بعد میری گردن کاٹ دی تب بھی معاملہ یہیں ختم نہیں ہو گا۔ وہ لوگ سردار یوسف گل کو نقصان پہنچانے پر تلے رہیں گے۔ اگر انہیں میرے قتل کی بھنک بھی مل گئی تو تم اندازہ کر سکتے ہو کہ بات کہاں تک جائے گی۔"

اس کی آنکھوں میں فکر مندی تیرنے لگی۔ "شاید اس بارے میں کسی نے نہیں سوچا ہے۔"

"اسی لیے میں اپنے آدمیوں سے رابطہ کرنا چاہتا ہوں۔ میں انہیں ہدایت دوں گا کہ وہ رشوت دے کر تمہاری ہیروئن حاصل کرنے کی کوشش کریں۔ [illegible] اہل کار اس کی جگہ کوئی بھی ہم رنگ سفوف رکھ کر انہیں تھما دیں گے۔ ایسا نہ کیا گیا تو ہم مر کر بھی بیس لاکھ روپے پیدا نہیں کر سکیں گے۔"

"تمہاری بات دل کو لگتی ہے لیکن سردار بابا کے اپنے اصول ہیں۔ اس کی اجازت کے بغیر تم کسی کو فون نہیں کر سکتے۔" وہ پرخیال انداز میں بولا۔ "شہر میں تمہاری نگرانی اور دیکھ بھال کرنے والے دوسرے لوگ ہیں لیکن میرا خیال ہے کہ اب مجھے بھی یہ ذرا چھوڑ کر تمہارے ساتھ جانا ہو گا تاکہ میں فون پر سردار بابا کو پوری بات سمجھا سکوں۔ سردار بابا کو تمہاری زندگی یا موت سے کوئی دلچسپی نہیں ہے۔ وہ اپنی رقم یا مال کی واپسی چاہتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ یہ مقصد پورا کرنے کے لیے وہ تمہیں کوئی رعایت دینے پر بھی آمادہ ہو جائے۔"

میری اور اس کی وہ تمام گفتگو شطرنج کے کھیل کی طرح تھی۔ دونوں فریق اپنا دامن بچاتے ہوئے دوسرے کو گھیرنے کی کوششوں میں مصروف تھے۔ دونوں ایک دوسرے کا مقصد اچھی طرح سمجھتے ہوئے بھی اس طرف سے انجان بنے ہوئے تھے لیکن آخری نکات طے ہو جانے کے بعد مجھے احساس ہو رہا تھا کہ میں چھوٹے خان کو اپنے جال میں پھانسنے میں کامیاب ہو گیا تھا۔

ہم دونوں باتوں میں مصروف تھے کہ کھانے کا وقت ہو گیا۔ اس بار سبزی اور گوشت کی باری تھی۔ کولر میں تازہ برف کے ڈلے ڈال کر پانی کو ٹھنڈا کرنے کا اہتمام کیا گیا تھا۔ تنور سے نکلی ہوئی گرم گرم روٹیاں اشتہا انگیز تھیں۔ میں نے چھوٹے خان کے ساتھ شکم سیر ہو کر کھانا کھایا۔ پھر یہ دیکھ کر میری طبیعت خوش ہو گئی کہ کھانے کے خالی برتن لے جانے والا بھاپ اڑاتی ہوئی چائے کے مگ لے کر واپس آیا تھا۔

اس نے بڑا اور بڑا مگ عبدالرحیم خان کے حوالے کیا۔ پہلا اور چھوٹا مگ مجھے تھما دیا۔ گرم گرم چائے کا پہلا گھونٹ لیتے ہی مجھے پر غنودگی کے ہلکے ہلکے سے سرور کا احساس ہوا۔ عبدالرحیم خان کی گفتگو یک بیک ہی کچھ زیادہ پرجوش اور دلچسپ محسوس ہونے لگی۔

آدھی پیالی خالی ہونے پر جب میرا سر بھاری ہونے لگا تو مجھے دال میں کسی گڑبڑ کا احساس ہوا۔

"میرا سر گھوم رہا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ چائے میں کوئی چیز ملائی گئی ہے۔" میں نے اپنا مگ ایک طرف رکھتے ہوئے بھرائی ہوئی آواز میں کہا۔

عبدالرحیم خان کے ہونٹوں پر ہلکی سی استہزائیہ مسکراہٹ ابھر آئی۔ "مجبوری تھی۔ تمہیں یہاں سے بحفاظت دوسری جگہ منتقل کرنے کے لیے تمہارا بے ہوش کیا جانا ضروری تھا۔ تم فکر نہ کرو۔ یہ خواب آور گولیاں تیز ضرور ہیں۔ لیکن تمہیں کوئی نقصان

نہیں پہنچا نہیں گی۔"

"تم نے برا کیا۔" بولتے ہوئے میری زبان لڑکھڑانے لگی تھی۔ "میں تمہارے ساتھ ہر طرح تعاون کر رہا تھا۔"

عبدالرحیم خان نے کوئی جواب نہیں دیا۔ بس دلچسپی کے ساتھ میری طرف دیکھتا رہا۔

چائے میں جو گولیاں حل کی گئی تھیں وہ بے ذائقہ ہونے کے ساتھ ہی بہت سریع الاثر تھیں۔ غنودگی کا احساس ہونے کے بعد میں نے چائے نوشی کا سلسلہ یکسر ترک کر دیا لیکن ان گولیوں کی جو مقدار میرے معدے میں منتقل ہو چکی تھی وہ میرے اعصاب کو بے حال کیے دے رہی تھی۔ چند منٹوں کے قلیل سے عرصے میں میرا چاق چوبند رہنا دشوار ہو گیا اور میں بے طرح وہیں ڈھیر ہو گیا۔

مجھے دوبارہ ہوش ذرا دور ویرانے میں بنی ہوئی "افغان مہاجرین کی خیمہ بستی" میں عبدالرحیم خان کی کھروندی چارپائی۔ میں ایک پختہ دیوار والے کمرے میں آرام دہ مسہری کے گدے پر دراز تھا اور میرے سر پر ایک پنکھا تیزی کے ساتھ گردش کر رہا تھا۔ میں نے اپنی گردن گھما کر جائزہ لیا تو کمرے سے نکاسی کے دونوں دروازے بند تھے۔

بے ہوشی کی دوا سریع الاثر ہونے کے ساتھ ہی اعصاب شکن بھی تھی۔ میں ہوش میں آنے کے بعد بھی کافی دیر تک اس قابل نہ ہو سکا کہ بستر سے اٹھ سکوں۔ مجھے اپنا بدن ٹوٹتا ہوا محسوس ہو رہا تھا اور سر گھوم سا رہا تھا۔ میں اپنی ساری قوتوں کو مجتمع کرنے کے بعد بستر سے اٹھا تو پہلے دروازے پر طبع آزمائی کرنے کی میں نے خود کو باتھ روم کے سامنے پایا۔ میں نے اندر جا کر اپنے منہ پر ٹھنڈے پانی کے چند چھینٹے مارے اور باہر آ کر دوسرے دروازے کی طرف بڑھ گیا۔

اس دروازے پر میری کوششیں بارآور نہ ہو سکیں۔ دروازہ مقفل تھا۔ اضطراری طور پر ہینڈل گھمانے کی ناکامیوں کے جواب میں باہر سے عبدالرحیم خان کی آواز سنائی دی۔ "ٹھہر جاؤ! دروازہ نہ توڑ دینا۔ میں ابھی تالا کھولتا ہوں۔ دروازہ مقفل ہے۔"

وہ شاید بیرونی راہداری یا لابی میں پڑا میرے ہوش میں آنے کا انتظار کر رہا تھا۔

دروازے کے ہینڈل میں چابی گھومنے کی آواز کے ساتھ ہی دروازہ کھل گیا اور عبدالرحیم خان بالکل بدلے ہوئے روپ میں میرے سامنے آموجود ہوا۔ شہر کے بے فکرے نوجوانوں کی طرح اس کے بدن پر رنگین ٹی شرٹ اور نیلی جینز منڈھی ہوئی تھی۔

"تمہاری دی ہوئی گولیوں نے مجھے کھوکھلا کر کے رکھ دیا ہے۔" میں نے اس کے سراپا کا جائزہ لیتے ہوئے شکایتی لہجے میں کہا۔ "میرے لیے چند قدم بھی چلنا دشوار ہو گیا ہے۔"

"ایک دو گھنٹے میں تم بالکل نارمل ہو جاؤ گے۔" وہ شوخ مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔ "خدا کا شکر ادا کرو کہ اس بے ہوشی کے نتیجے میں تم تپتے ہوئے آہنی کنٹینر سے اس آرام دہ کمرے میں منتقل ہو گئے ہو۔"

"میں اپنے آدمیوں سے کب تک رابطہ کر سکوں گا؟" میں نے بڑا سپاٹ لہجے میں پوچھا۔

"فی الحال انہیں بھول جاؤ۔ سردار بابا کا خیال ہے کہ تم نے اشارے کنائے میں انہیں کچھ سمجھا دیا تو ہمارے لیے پیچیدہ صورت حال قابو سے باہر ہو سکتی ہے۔ اس نازک موڑ پر تمہیں کسی سے رابطہ کرنے کی اجازت نہیں دی جا سکتی البتہ سردار بابا تم سے ضرور بات کرنا چاہتا ہے۔"

"یہ میری خوش قسمتی ہوگی۔" میں نے برجستہ کہا۔ "میں ابھی اور اسی وقت تیار ہوں۔"

عبدالرحیم خان ذومعنی انداز میں مسکرایا اور بولا۔ "ذرا اپنی حالت اعتدال پر آنے دو۔ تمہاری زبان پر لکنت طاری ہے۔ ایک منٹ کی ایس ٹی ڈی کال بلاوجہ دس منٹ کی ہو جائے گی۔ فون کال کے دام ویسے ہی بہت بڑھے ہوئے ہیں۔ ہم آمدنی بڑھانے کے ساتھ اخراجات پر بھی سخت کنٹرول رکھتے ہیں۔"

"اچھی بات ہے۔" میں نے لمحہ بھر کے لیے توقف کیا پھر کہا۔ "مجھے اپنے ساتھیوں سے بات کرنے کی اجازت نہیں ہے لیکن تم تو ان سے بات کر سکتے ہو۔ میں ان کی کچھ خیر خبر معلوم کرنا چاہتا ہوں۔"

"ان کی خبر لینے کے لیے چار آدمی بھیجے جا چکے ہیں۔" اس نے استہزائیہ انداز میں کہا۔ "ہماری کوشش یہ ہے کہ مذاکرات میں کوئی گڑبڑ شروع ہونے سے پہلے تمہارے تینوں ساتھیوں کو تمہارے پاس لے آئیں۔"

"تینوں کون؟" میں اضطراری طور پر اس سے سوال کر بیٹھا کیونکہ اس وقت میرے ذہن میں غزالہ اور سلطان شاہ کے نام ہی گونج رہے تھے۔

"تمہاری بیوی، اس کا بھائی اور سفید فام عورت۔" عبدالرحیم خان نے وضاحت کی۔ "ان تینوں کے قابو میں آ جانے کے بعد مذاکرات میں ہماری پوزیشن بہت مضبوط ہو جائے گی۔ سردار بابا کے حکم پر جب اس گوری عورت کے بدن کے ٹکڑے محاصرہ کرنے والوں کو بھیجے جائیں گے تو وہ اپنی چوکڑی بھول جائیں گے۔"

"لیکن تم مجھے یہ سب کیوں بتا رہے ہو؟" میں وہ تفصیل سن کر پراگندہ ہو گیا تھا۔

"اپنا دل خوش کرنے کے لیے۔" وہ بولا۔ "تم ہمارے یرغمال ہو اور ہمارا کچھ نہیں بگاڑ سکتے لیکن تمہیں یہ سب سنا کر میرے دل کو سکون مل رہا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ رات تک تم سب یکجا ہو جاؤ۔"

"تم آگ سے کھیل رہے ہو۔" میں نے اسے ڈرانا چاہا۔ "وہ تینوں اتنے بے بس اور مجبور نہیں ہیں۔ ان کی حفاظت کرنے والے تمہارے آدمیوں کو میدان چھوڑ کر بھاگنے پر مجبور بھی کر چکے ہیں۔"

"ہم نے فرض کرلیا ہے کہ وہ سب لوگ کراچی چھوڑ کر پشاور جاچکے ہیں۔ ان میں سے ایک آدھ یہاں موجود بھی ہوا تو وہ کسی بے بس چوہے کی طرح مارلیا جائے گا۔"

میں نے جواب میں کچھ کہنا مناسب نہیں سمجھا۔ میں اسے کیا بتاتا کہ ہماری حمایت پر کوئی چھوٹا موٹا گروہ نہیں بلکہ اسپیشل ٹاسک فورس کی منظم اور طاقتور فورس تھی جو کراچی میں اپنی طاقت کو کمزور کیے بغیر پشاور میں سردار پائندہ گل کی سرکوبی کا بندوبست کرسکتی تھی۔

اس مکان کی ساخت سے یہ اندازہ ہورہا تھا کہ وہ شہر کے کسی پرسکون علاقے کا ایک کشادہ فلیٹ تھا جس میں شہری سہولتوں کی فراوانی تھی۔ اس فلیٹ میں عبدالرحیم خان کے علاوہ مزید دو افراد موجود تھے۔ ان میں سے ایک مہذب اور تعلیم یافتہ لیکن قوی ہیکل افغان تھا لیکن دوسری شخصیت کے سامنے آنے پر میں بوکھلا کر رہ گیا۔ وہ جنت گل تھی۔ عبدالرحیم خان کی کاملی محبوبہ جو اسی فلیٹ میں رہ رہی تھی۔

کشیدہ قامت، سیک اندام، گوری رنگت، تیکھے نقوش، سیاہ اور بڑی بڑی آنکھیں، گھنی اور دراز پلکیں، یاقوتی لب اور متناسب اعضا سب کیا تھا جو اس پری پیکر میں نہیں تھا۔ اس کی شخصیت اتنی دلکش اور مسحور کن تھی کہ وہ سامنے آئی تو میں اسے دیکھتا ہی رہ گیا۔

"تم واقعی خوش نصیب ہو جو تمہیں جنت گل جیسی لڑکی ملی ہے۔" میں نے عبدالرحیم خان سے مخاطب ہو کر اس لڑکی کو زخمی کرنے کی نیت سے کہا۔ "میں نے ایسا ملکوتی حسن اور ساحرانہ پیکر اپنی زندگی میں پہلی بار دیکھا ہے۔"

"یہ بندی جھوٹا اور خوشامدی معلوم ہوتا ہے۔" جنت گل نے پاگل کردینے والی دل نشین مسکراہٹ کے ساتھ انگریزی میں کہا تو مجھے یوں محسوس ہوا جیسے فضا میں متعدد نقرئی گھنٹیاں بج اٹھی ہوں۔

"یہ تم کیا کہہ رہی ہو؟" میں نے حیرت اور صدمے کے ساتھ کہا۔ "یہ حقیقت ہے کہ تم یورپ میں ہوتیں تو دس پانچ برس تک کوئی تمہیں ملکۂ حسن کا اعزاز جیتنے سے نہیں روک سکتا تھا۔"

"مجھ بھی یہی خیال ہے۔" عبدالرحیم خان نے مسکراتے ہوئے کہا۔ "لیکن جنت گل میری باتوں کا اعتبار نہیں کرتی۔ یہ سمجھتی ہے کہ میں اسے بے وقوف بنا رہا ہوں۔"

"اس کی انگریزی بھی شاندار بلکہ قابل رشک ہے۔ یہ ہر اعتبار سے عالمی ملکۂ حسن کا اعزاز جیتنے کی حقدار بھی ہے۔" اس بار میں نے قصداً جنت گل کے سراپے کا جائزہ لیتے ہوئے کہا کیونکہ موضوعِ گفتگو کی نسبت سے مجھے آوارہ نگاہی کا ایک خوشگوار موقع میسر آگیا تھا۔

"اس کی انگریزی پر نہ جاؤ۔" عبدالرحیم خان والہانہ انداز میں جنت گل کی پشت پر ہاتھ پھیرتے ہوئے بولا۔ "اس نے کابل کے امریکن اسکول میں تعلیم حاصل کی ہے اس لیے اپنی مادری زبان کے علاوہ صرف انگریزی پر عبور رکھتی ہے۔ اردو سمجھ ضرور لیتی ہے لیکن بولنا اس کے بس سے باہر ہے۔ اسے بتاؤ کہ روایت میں شادی سے پہلے کورٹ شپ کے دوران میں کیا کیا ہوتا ہے......"

میرے لیے وہ سنہرا موقع تھا۔ میں نے درمیان سے ہی اس کی بات اچک لی اور ہلکا سا قہقہہ لگاتے ہوئے کہا۔ "بہت زیادہ بتانے کی ضرورت ہی نہیں ہے۔ بچے نہیں ہوتے، اس کے علاوہ کورٹ شپ میں سب کچھ ہوتا ہے اور بعض اوقات برسوں ہوتا رہتا ہے۔ چند برسوں سے تو یہ پابندی بھی ختم ہوگئی ہے۔ ایسے تمام بچے اپنی کنواری ماؤں کے نام پر ساری سہولتوں کے حقدار قرار پاتے ہیں اور کوئی ان کی ولدیت کے بارے میں کوئی سوال نہیں کرتا۔ یہ سب......"

میری باتوں کے درمیان، جنت گل کا سرخ و سفید چہرہ حیا سے سرخ ہوگیا، اس کی گھنی پلکیں اس کی غزالی آنکھوں پر بوجھل ہو کر جھکتی چلی جارہی تھیں۔ اس نے مجھے اپنی بے حجابانہ گفتگو پوری کرنے کا موقع دیے بغیر، پھنسی پھنسی آواز میں کہا۔ "ہوگا ہوگا مجھے یہ سب بتانے کی ضرورت نہیں ہے۔ میں ایسی بے ہودہ باتوں سے بے خبر رہنے کو ہی بہتر سمجھتی ہوں۔" بظاہر وہ مجھ سے کہہ رہی تھی لیکن اس کی ملامت آمیز نظریں عبدالرحیم خان کی طرف اٹھی ہوئی تھیں۔ اپنی بات پوری کرکے وہ بل کھاتے بجلی اور لہراتی ہوئی وہاں سے چلی گئی۔

"تم نے اسے ناراض کردیا۔" عبدالرحیم خان نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "یہ مجھ سے شادی کرنا چاہتی ہے مگر اس کا باپ پانچ لاکھ روپے کا مطالبہ کررہا ہے۔ اگر تمہارا قصہ خوش اسلوبی سے نمٹ گیا تو شاید سردار بابا خوش ہو کر مجھے رقم دے دے ورنہ یہ بجلی مچھلی کی طرح، ہر بار اسی طرح پھسل کر نکل جاتی ہے۔ امریکن اسکول کی تعلیم بھی اس کے حیا اور آبرو کے تصور کو کمزور نہیں کرسکی ہے۔"

"میں نے تمہارے ایما پر تمہاری مدد کرنے کی کوشش کی تھی۔" میں نے اپنی صفائی پیش کرتے ہوئے کہا۔ "بالغ لوگوں کے درمیان ایسی باتیں ہوتی ہی رہتی ہیں......"

"تمہارا کوئی قصور نہیں ہے۔" اس نے فوراً ہی مجھے بری الذمہ کردیا۔ "وہ میرے ساتھ رہتی ہے میں اس سے دنیا جہان کی باتیں کرتا ہوں لیکن جب بات نازک مرحلے میں داخل ہوتی ہے تو وہ اسی طرح اچٹ جاتی ہے میرے لیے یہ کوئی نئی بات نہیں ہے۔"

"بہرحال تم خوش قسمت ہو کہ تمہیں اس قدر حسین لڑکی کی خوشنودی حاصل ہے۔ میرے بس میں ہوتا تو میں اسی وقت تمہیں پانچ لاکھ روپے دے دیتا۔" مجھے اندازہ تھا کہ میری آواز جنت گل کے کانوں تک پہنچ رہی ہوگی۔ اس لیے میں اس کی تعریف و توصیف کرنے کے ہر موقع سے بھرپور فائدہ اٹھا رہا تھا۔

اسی وقت فلیٹ کے کسی اندرونی کمرے سے ٹیلی فون کی گھنٹی کی آواز سنائی دی اور عبدالرحیم خان ان مذاکرات کو ادھورا چھوڑ کر تیزی کے ساتھ باہر نکلتا چلا گیا۔

میں مسہری پر دراز ہو کر مکارانہ انداز میں اپنا منہ چلانے لگا۔ حقیقت یہ ہے کہ ان بدترین حالات میں گھرا ہوا ہونے کے باوجود، جنت گل کے حسن و شباب نے میرے دل و دماغ میں ہلچل مچا دی تھی اور میں عبدالرحیم خان کی اس محبوبہ کو تسخیر کرنے کے امکانات پر غور کرنے پر مجبور ہو گیا تھا۔

چھوٹا خان فون سننے کے کافی دیر بعد میرے کمرے میں آیا تو اس کے چہرے سے غصے اور جھلاہٹ کے آثار نمایاں تھے اور وہ فرش پر ٹھوکریں مار کر چل رہا تھا۔

میں خاموشی کے ساتھ اس کا جائزہ لیتے ہوئے سیدھا ہو کر بیٹھ گیا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ تمہارا برا وقت آ ہی گیا ہے۔" وہ ایک کرسی پر بیٹھ کر مجھے گھورتے ہوئے بولا۔

"میں نے ہتھیار ڈالے ہوئے ہیں اور جو تم چاہ رہے ہو، وہی کر رہا ہوں۔"

"تمہارے آدمی حرام زادے ہیں۔" وہ اپنی دونوں مٹھیاں بھینچ کر غرایا۔ "تھوڑی دیر پہلے انہوں نے ہمارے ایک آدمی کو ہلاک کر دیا ہے۔"

"کہاں؟" میں نے اضطراری لہجے میں پوچھا۔ مجھے وہ خبر سن کر تقویت کا احساس ہوا تھا۔

"کراچی میں جو لوگ تمہارے تینوں ساتھیوں کی نگرانی کے لیے گئے تھے، ان پر چھپ کر حملہ کیا گیا ہے۔ اس خوں ریزی کا نتیجہ کچھ بھی نکل سکتا ہے جو تمہارے حق میں اچھا نہیں ہوگا۔"

میں نے اسے یہ یاد دلانا ضروری نہیں سمجھا کہ اس کے آدمی کسی خیر سگالی کے ارادے سے نہیں گئے تھے بلکہ وہ ان تینوں کو بھی پکڑ کر وہیں لانے کے مذموم عزائم رکھتے تھے۔ میرے لیے یہ خوشی کی بات تھی کہ اسپیشل ٹاسک فورس والوں نے پشاور میں چھیڑ چھاڑ کا سلسلہ شروع کرنے کے ساتھ ہی غزالہ اور اس کے ساتھیوں کو نظرانداز نہیں کیا تھا۔ سردار بائندہ گل کے آدمیوں کے کسی جوابی اقدام کے پیش نظر ان تینوں کی بھی مناسب حفاظت کی جا رہی تھی۔

"مقابلوں میں دونوں طرف سے لاشیں گرا ہی کرتی ہیں۔" میں نے پُرسکون رہتے ہوئے کہا۔ "ہر فریق کو لڑائی میں اپنی حفاظت کرنے کا حق حاصل ہوتا ہے اور میں تو تمہاری قید میں ہونے کی وجہ سے بالکل ہی ناکارہ ہو کر رہ گیا ہوں۔ ان واقعات سے میرا کوئی تعلق نہیں ہے۔"

"دیکھنا پڑے گا کہ سردار بابا اس بارے میں کیا فیصلہ کرتا ہے۔" وہ اپنا سر جھٹکتے ہوئے بولا۔ "میرے ساتھ آؤ میں ان کو فون کروں گا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ تم سے بھی بات کرنا چاہے۔"

میں اس کے ساتھ لابی سے گزر کر نیم آراستہ ڈرائنگ روم میں پہنچا تو وہاں جنت گل بڑی شان سے ایک صوفے پر بیٹھی کوئی انگریزی رسالہ پڑھ رہی تھی۔ جوں ہی اس نے میری طرف دیکھا، میں نے عبدالرحیم خان کی نظر بچا کر اسے آنکھ ماری۔ اس نے ہونٹ سکوڑ کر برا سا منہ بنایا اور پھر جھٹکا کر اپنے سامنے والی دیوار دیکھنے لگی۔ اس نے میری حرکت کے بارے میں چھوٹے خان کو ہوا تک نہیں لگنے دی تھی جو حوصلہ افزا بات تھی۔ اگر وہ میری شکایت کر بھی دیتی تو میں نے سوچ لیا تھا کہ اپنی آنکھ میں کچھ پڑ جانے کا عذر کر کے ان دونوں سے معافی مانگ لوں گا لیکن جنت گل نے خاموش رہ کر میرا حوصلہ بڑھا دیا تھا۔

عبدالرحیم خان وہاں موجود ایکسٹینشن پر پورے انہماک سے پشاور والی حویلی کا نمبر ملانے میں مصروف تھا تو میں پوری توجہ سے جنت گل کے حسین و جمیل سراپے پر نظریں جمائے بیٹھا تھا۔ وہ بھی چھپتی ہوئی، حریصانہ نگاہوں سے مضطرب ہونے کے باوجود مجھ سے نظریں چرا رہی تھی اور یوں ظاہر کر رہی تھی جیسے اسے میری حرکت کا علم ہی نہ ہو۔ لیکن میں اس کے تجاہلِ عارفانہ کو خوب سمجھ رہا تھا۔ وہ اتنی ہی پارسا اور راست باز ہوتی تو وہاں سے اٹھ کر جا سکتی تھی کیونکہ اس کی وہاں موجودگی کسی بھی اعتبار سے ضروری نہیں تھی۔ وہ وہیں بیٹھی بار بار پہلو بدل رہی تھی اور میں اس کے بدن کے بدلتے ہوئے زاویوں سے اپنی آنکھیں سینک رہا تھا۔

سلسلہ مل جانے پر عبدالرحیم خان نے فون پر اپنی مادری زبان میں گفتگو شروع کر دی۔ میں اس زبان سے بالکل نابلد تھا اس لیے عبدالرحیم خان کی گفتگو پر دھیان دیے بغیر جنت گل کی بے تابی سے لطف اندوز ہوتا رہا۔ میں نے اندازہ لگایا کہ چھوٹے خان سے منسوب ہونے کے باوجود وہ کافی حسینہ اپنی انا کی آگ میں اندر ہی اندر سلگ رہی تھی۔ اس کے حسین و جمیل سراپے میں بھی جذبات کی دھنک پھیلی ہوئی تھی لیکن کسی چیز رفتہ میں اس کا ارادہ و وقار مانع تھا۔ دوسری طرف عبدالرحیم خان جیسا سعادت مند عاشق تھا جو شاید اجازت کے بغیر اپنی محبوبہ کے بدن کو چھونا بھی گناہ سمجھتا تھا اور اجازت کے حصول کے لیے پانچ لاکھ روپے کی رقم جمع کرنے کی کوششوں میں لگا ہوا تھا۔ اسے یہ اندازہ ہی نہیں تھا کہ عاشقی کی خلوت میں جام اسی کا ہوتا ہے جو خود بڑھ کر اٹھا لے۔ جو لوگ دعوت اور پیشکش کے انتظار میں بیٹھے رہتے ہیں، آخر تک تشنہ کام اور ناکام ہی رہ جاتے ہیں۔

میری نگاہوں کی وہ دلکش غیر اندازی خاصی دیر تک جاری رہی کیونکہ چھوٹا خان فون پر مسلسل بول رہا تھا۔ اس دوران میں صرف ایک بار ایسا ہوا کہ جنت گل نے میری طرف دیکھا اور مجھے ڈھٹائی کے ساتھ اپنی جانب نگراں پاکر مجھے منہ چڑایا اور لمحہ بھر میں دوسری طرف متوجہ ہوگئی۔ میں اس کی اس حرکت پر دل ہی دل میں ہنس کر رہ گیا۔

در پردہ نفسانی جذبوں کی خاموش جنگ تھی جو عبدالرحیم خان کی ناک کے نیچے نکراسوں کی لاعلمی میں جاری تھی۔ بات صرف اتنی تھی کہ میں جنت گل کی دلکشی رنگ کو پہچان چکا تھا اور وہ میری دلچسپی سے اچھی طرح آگاہ ہو چکی تھی جب کہ چھوٹا خان عورتوں کا مزاج شناس نہ تھا۔ کسی کا کشتہ ستم۔ اس بے چارے کو اندازہ ہی نہیں ہوسکا کہ کابل کی سلطنت اس کی نخوبلی سے کدھر سرک رہی ہے۔

اپنی بات مکمل کرنے کے بعد عبدالرحیم خان نے فون کا ریسیور میری طرف بڑھا دیا۔ "سردار بابا سے بات کرو وہ تمہیں رکھنا چاہتا ہے۔" میں لپک کر فون کے قریب پہنچ گیا اور جنت گل استفہامیہ نظروں سے میری طرف دیکھتی ہوئی عبدالرحیم خان کے قریب آ بیٹھی۔ صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ اس کا وہ فعل عبدالرحیم خان کی دلجوئی کے لیے نہیں بلکہ مجھے چڑانے کے لیے تھا۔

میں نے پورے ادب و احترام کے ساتھ سردار پائندہ گل کو سلام کرکے گفتگو کی ابتدا کی۔ اس کی آواز رعب دار اور لب و لہجہ بہت باوقار تھا۔ اس نے کہا۔ "تمہیں معلوم ہو چکا ہے کہ جھگڑا کیا ہے اور میں کیا چاہتا ہوں۔ ہمارے درمیان ذاتی دشمنی نہیں ہے۔ یہ خالص لین دین کا معاملہ ہے۔ ہم نے اس معاملے میں اپنا ایک آدمی ضرور گنوایا ہے لیکن تمہارے ساتھیوں کو اچھی طرح یہ باور کرا دیا ہے کہ ہمارا قرض چکائے بغیر وہ تمہاری جھلک بھی نہیں دیکھ سکتے۔"

"یہ زبردستی کا تاوان ہے' خان اعظم!" میں نے اس کی انا کو ابھارتے ہوئے منجیانہ انداز میں کہا۔ "میں اس کشتی کا بہت معمولی ملازم تھا اور تمہارا لین دین بھی مجھ سے نہیں ہوا تھا۔"

"یہ سب باتیں طے ہو چکی ہیں۔ کشتی ڈوب گئی۔ ناخدا مارا گیا جو زندہ بچے وہ سب بے سروسامانی کے عالم میں پکڑے گئے۔ میں اب اپنا رقم کس سے وصول کروں؟ تمہارے آدمیوں سے میری بات چل رہی ہے۔ وہ حویلی کے باہر سینٹ کھات لگائے بیٹھے ہیں اور مختلف الفاظ تمہارے نرغے پر آپس لیکن میں تمہیں یقین دلانا چاہتا ہوں کہ جب تک تمہارے آدمی بے اصولی نہیں کریں گے تمہیں کوئی گزند نہیں پہنچایا جائے گا۔"

"اس یقین دہانی کے لیے میں تمہارا ممنون ہوں۔" میں نے کہا۔ "لیکن میں کراچی میں اپنے آدمیوں سے بات کرنی چاہتا ہوں۔ میری مداخلت سے اس معاملے کی تیزی اور کرنے میں کمی آسکتی ہے۔"

"کیا میں نہیں چاہتا۔ یہ اعصابی جنگ ہے۔ ابھی وہ تمہاری آواز سننے کو ترسے ہوئے ہیں۔ انہوں نے ہمارا ایک آدمی مار لیا ہے۔ وہ سوچتے ہوں گے کہ اب تم پر بدترین تشدد ہو رہا ہوگا۔ میں انہیں اس ذہنی عذاب سے نہیں نکلنے دوں گا۔ مقصد یہ ہے کہ تاکہ وہ خود قائل ہو جائیں گے کہ سردار پائندہ گل قول کا دھنی اور اصول پرست ہے۔"

"تمہاری مرضی۔" میں نے مایوسی سے کہا۔ "میں تو یہ سوچ رہا تھا کہ میرے آدمی بھی ضد میں آگئے تو یہ معاملہ طول پکڑ جائے گا اور بلاوجہ دونوں طرف کی لاشیں گرتی رہیں گی۔"

"مجھے دھمکی دے رہے ہو؟" سردار پائندہ گل کی غضب ناک آواز نے میرے کانوں کے پردے ہلا دیے۔

"خدا کی پناہ! میں یہ جرأت بھی نہیں کرسکتا' خان اعظم!" میں نے ہوکھلا کر کہا۔

"پھر کان کھول کر سن لو کہ میں ضدیوں کو اپنے قدموں میں جھکانا جانتا ہوں۔ ابھی تو ایک آدمی مرا ہے۔ مجھے دس پانچ کے مرنے کی بھی پروا نہیں ہے۔ جوان مرد لڑتے ہیں تو مرا ہی کرتے ہیں اور ان کا خون کبھی رائیگاں نہیں جاتا اور نہ ہی ان پر رویا جاتا ہے۔ میرے قبیلے میں سورماؤں کی لاشوں پر بین کرنے والیوں کے سر سونڈ کر ان کی چھاتیاں چالیس دن تک ننگی رکھی جاتی ہیں۔ جس قبیلے میں شہ زوروں اور دلیروں کی موت پر رونے والی عورتوں کو اتنی بھیانک سزا ملتی ہو' اس سے زمین کی کون سی قوت ٹکرا سکتی ہے؟"

میں اسے یہ یاد دلانے کا حوصلہ نہیں کر سکا کہ اسپیشل ٹاسک فورس والے نہایت سبک روشی اور سرعت کے ساتھ اس سے ٹکرائے تھے۔ انہوں نے صرف ایک شکاری نہیں مارا تھا بلکہ لاف و گزاف کرنے والے سردار پائندہ گل کو ایک بزدل چوہے کی طرح اس کی حویلی میں محصور ہونے پر مجبور کر دیا تھا۔

"وہ تو نہیں۔" میں نے سردار کے خاموش ہوتے ہی برجستہ کہا۔ "لیکن تم یہ بھی مانو گے کہ میری ساری امیدیں اپنے آدمیوں کی سرخروئی سے وابستہ ہیں۔ وہ ہار گئے تو میری گردن کاٹ دی جائے گی۔"

میرے جواب سے شاید سردار پائندہ گل کی وحشیانہ انا کو بہت آسودگی حاصل ہوئی۔ ریسیور میں اس کے قہقہے کی حیوانی گونج سنائی دی پھر وہ پرغرور انداز میں بولا۔ "یہ گردنوں کا سودا ہے۔ میری گردن یا تمہاری گردن۔ بچاؤ کا بس ایک ہی راستہ ہے کہ میرا مطالبہ پورا کر دیا جائے۔ میرا اندازہ ہے کہ تمہارے آدمیوں نے بھی اس بات کو اچھی طرح سمجھ لیا ہے۔"

"میں تمہارا مجبور اور بے بس قیدی ہوں۔ جنت گل کے قلب میں رہ کر میں بس دعا ہی کر سکتا ہوں۔"

"جنت گل!" سردار پائندہ گل اپنی آواز کی پوری قوت سے دہاڑا۔ "تو کیا وہ کراچی میں ہے؟ تم اس خوبصورت ناگن کے فلیٹ میں کیا کر رہے ہو؟ وہ ہماری پیشانیوں پر سڑے ہوئے پھول کی راکھ ملنے پر تلی ہوئی ہے۔"

"چھوٹے خان نے مجھے خیمہ بستی سے جس مکان میں منتقل کیا ہے وہاں جنت گل بھی موجود ہے۔" یہ کہتے ہوئے میں نے کن انکھیوں سے ان دونوں کی طرف دیکھا تو ان کے چہرے خوف سے دھواں ہو رہے تھے اور وہ امید و بیم کے عالم میں میری ہی طرف دیکھ رہے تھے۔ انہیں سردار پائندہ گل کے غضبناک لب و لہجے کا علم نہیں تھا لیکن وہ میری زبان سے جنت گل کا نام سن چکے تھے اور شاید ان دونوں کو اندازہ تھا کہ میرا وہ انکشاف سردار پائندہ گل کو پاگل کر دینے کی حد تک مشتعل کر دے گا اور وہ اسی امکان سے بہت زیادہ خوف زدہ تھے۔

"چھوٹے خان نے مجھے اس سے متعارف کرایا ہے۔" میں نے اپنی بات کا تسلسل برقرار رکھتے ہوئے کہا۔ "وہ اس وقت بھی میرے سامنے بیٹھی ہوئی ہے۔ چھوٹے سردار نے مجھے بتایا ہے کہ وہ اس سے شادی کرنا چاہتا ہے۔"

"نہیں وزیر! یہ کبھی نہیں ہو سکتا۔" سردار پائندہ گل شاید تڑپ کر بلبلایا تھا۔ "تم عبدالرحیم خان کو بتا دو کہ پہاڑوں میں بسنے والے عقاب کنکر نگل کر اپنے پیٹ کے جہنم سرد کر لیتے ہیں لیکن شہروں کے کوڑا گھروں میں سڑتے ہوئے مرداروں پر کبھی نہیں جھپٹتے۔ اگر اس کی شادی کے لیے شنگارا ولی کی کسی ماں کی کوکھ سے کسی لڑکی نے جنم نہیں لیا ہے تو اسے شادی کا خیال دل سے نکال دینا چاہیے۔ جیب میں رقم ہو تو ہر قدم پر ہزار لڑکیاں مل جاتی ہیں۔ وہ اپنی ہر رات ایک نئی لڑکی کے ساتھ گزار سکتا ہے۔"

"خان اعظم! میں یہ جسارت نہیں کر سکتا۔" میں نے مکاری کے ساتھ گڑگڑاتے ہوئے کہا۔ "اجازت ہو تو میں فون کا ریسیور چھوٹے خان کو دے دوں۔ تم خود اس سے یہ ساری بات کر لو۔"

"نہیں!" سردار پائندہ گل کی آواز ریسیور میں گونجی۔ "میں اس کے منہ نہیں لگنا چاہتا۔ اسے بتا دو کہ مجھے یہ جان کر صدمہ ہوا ہے کہ میرے بھانجے، میرے سگے خون سے شنگارا ولی کی کوئی عورت اپنی بیٹی بیاہنے پر آمادہ نہیں ہے۔ اس سے تو بہتر تھا کہ عبدالرحیم خان اپنی ماں کی کوکھ میں ہی دم توڑ گیا ہوتا۔"

"میں کوشش کروں گا۔ یہ تمہارے خاندانی مسائل ہیں اور میں ان باریکیوں میں الجھنا نہیں چاہتا۔ ایسا نہ ہو کہ چھوٹا خان مشتعل ہو کر مجھے ہلاک ہی کر دے۔ ابھی تو وہ مجھ پر بہت مہربان ہے۔"

"اس کی مجال نہیں کہ تمہیں ہاتھ بھی لگا سکے۔" بڑے خان کا پارہ بدستور چڑھا ہوا تھا۔ "تم پر ہمارا ہاتھ ہے اور کوئی بھی فیصلہ ہونے تک تم پر وار کرنا ہماری روایات کے خلاف ہوگا۔ عبدالرحیم خان جنت گل کے عشق میں کتنا بھی اندھا ہو گیا ہو لیکن وہ اپنے قبیلے کی روایات سے غداری نہیں کر سکتا۔ اور ہاں!" یکایک اس کی آواز پھر بلند ہوئی۔ "اسے یہ بھی بتا دینا کہ لوگ بلاوجہ باتیں نہیں بناتے۔ شنگارا ضیغم خان کا باپ ہے۔ وہ اپنے نطفے سے ایک رینگنے والا کیڑا بھی پیدا نہیں کر سکتا۔ جنت گل بلاوجہ اس شنگارے کی ولدیت پر اترائی پھرتی ہے۔ اس کی ماں گناہ گار تھی۔ میں نے کانوں میں اس سے منہ کالا کیا تھا۔ جنت گل میری اسی بھول کی پیداوار ہے اور اسی لیے میں اسے اپنے کسی گھر کی بہو نہیں بنا سکتا۔ گندا کیڑا گندگی میں ہی خوش رہتا ہے۔ اسے خوشبوؤں میں بسانے کی کوشش کرو تو وہ گھٹن سے مر جاتا ہے۔"

"سردار!" میں نے لرزتی ہوئی آواز میں کہا۔ "مجھ پر اتنا بوجھ نہ ڈالو۔ چھوٹا خان میری زبان سے ضیغم خان اور جنت گل کے بارے میں ایسی باتیں برداشت نہیں کر سکے گا۔ جنت گل بھی امریکن اسکول کی پڑھی ہوئی حساس اور سمجھدار لڑکی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہی میرا کام تمام کر دے۔ میں یہ سب نہیں کہہ سکتا۔"

"جنت گل کے خون میں اگر میرا ذرا سا بھی اثر ہے تو وہ اپنے حقیقی باپ کا پیغام پہنچانے والے پر انگلی بھی نہیں اٹھا سکے گی۔ میں نے اسے اپنے نام کے علاوہ سب کچھ دیا ہے۔ اس کی تعلیم و تربیت اور دیکھ بھال کے لیے میں آج تک ضیغم خان کو ایک بھاری وظیفہ دے رہا ہوں۔ اس لڑکی کی پرورش کا بندوبست کرتے ہوئے میں بھول گیا تھا کہ کیچڑ میں سینچے جانے والے پھول کی پتیاں اپنے ہی دامن کو داغدار کر دیتی ہیں۔"

میرے لیے وہ بہت ہولناک صورت حال تھی۔ سردار پائندہ گل جیسا معزز اور بارسوخ آدمی اپنے ایک گناہ کا کھلا اعتراف کرنے کے باوجود اپنی نسلی برتری کے زعم میں دوغلی نسل کی اس لڑکی کے سر پر دست شفقت رکھنے پر آمادہ نہیں تھا۔ اپنی ہی ناجائز بیٹی سے اس کی نفرت کا یہ عالم تھا کہ اس نے مجھ جیسے اجنبی کو بھی اپنے رازوں کا شریک بنا لیا تھا۔ وہ اس کے قبائلی خون میں رچے ہوئے نفرت کے جذبے کی انتہا تھی جسے سمجھنا میرے لیے کسی اور کے بس سے باہر تھا۔

میری باتوں سے عبدالرحیم خان اور جنت گل کو بھی سب صورتحال کا اندازہ ہو چکا تھا۔ ان دونوں کے چہرے خوف سے زرد پڑ رہے تھے۔ غنیمت یہ تھا کہ وہ صرف میرے جوابات سن رہے تھے۔ سردار پائندہ گل کی زہرناک باتیں ان کے علم میں نہیں تھیں ورنہ شاید وہاں اسی وقت کہرام برپا ہو جاتا۔

"میں کوشش کروں گا کہ تمہارا پیغام چھوٹے خان تک پہنچا دوں۔" میری زبان سے اتنی ہی بات نکلی تھی کہ عبدالرحیم خان ہاتھ بڑھا کر میری طرف آیا اور میں نے ماؤتھ پیس میں کہا۔ "چھوٹا خان خود ہی تم سے کچھ بات کرنی چاہ رہا ہے۔ میں ریسیور اسے دے رہا ہوں۔"

سردار پائندہ گل کی غضبناک غراہٹیں ابھریں۔ وہ یقینی طور پر اپنی مادری زبان میں بڑی بڑی گالیاں دے رہا تھا۔ پھر اس کی جانب سے یکلخت فون بند کر دیا گیا۔ میں نے مایوسانہ انداز میں بے جان ریسیور عبدالرحیم خان کی طرف بڑھا دیا۔

"یہ تو بند ہو چکا ہے۔" وہ ریسیور کان سے لگاتے ہی پُرتشویش لہجے میں بولا۔

"ہاں' بڑا خان تم سے بات کرنے سے گریز کر رہا تھا۔" میں نے نظریں جھکا کر آہستگی سے کہا۔

"تم کو سردار بابا سے جنت گل کے بارے میں بات کرنے کی کیا ضرورت تھی؟" وہ ریسیور کو غصے میں فرش پر مارتے ہوئے دہاڑا۔ "مجھے معلوم ہے کہ سردار بابا غصے سے پاگل ہو گیا ہوگا۔"

"مجھے کیا معلوم تھا کہ جنت گل کا نام سنتے ہی بڑے خان کو آتش زیرپا کر دے گا۔" میں نے ٹوٹا ہوا ریسیور کریڈل پر رکھتے ہوئے شرمساری کے ساتھ کہا۔ "تمہیں پہلے ہی مجھے بتا دینا چاہیے تھا۔ سردار پائندہ گل تمہارے اور جنت گل کے میل جول کو کسی بھی قیمت پر برداشت کرنے کے لیے تیار نہیں ہے۔"

"لیکن کیوں؟ میں نے اس کی کون سی جاگیر ماری ہوئی ہے؟" جنت گل کسی بھوکی شیرنی کی طرح غرائی۔

"تم چپ رہو۔" میرے لب کُشا ہوتے ہی عبدالرحیم خان بول پڑا۔ "میں سب جانتا ہوں۔ میں بھی نہ کبھی سردار بابا کو سمجھا ہی لیتا لیکن اس وقت تم نے جنت گل کا ذکر کر کے سب کچھ تباہ کر دیا۔"

"جو ہونا تھا' وہ ہو گیا۔ اب اسے لوٹایا نہیں جا سکتا۔ اس میں میری کسی بدنیتی کا دخل تھا اور نہ غلط بیانی کا۔ سردار پائندہ گل نے مجھ سے جو کچھ کہا' میں اسے دہرانے کی ہمت بھی نہیں کر سکتا۔"

"وہ مجھ سے اس قدر کیوں بدکتا ہے؟ میں نے اس کا کیا بگاڑا ہے؟" جنت گل' چھوٹے خان سے بولی۔

"کچھ نہیں' بس وہ نسل خراب ہونے سے ڈرتا ہے۔ تم کو معلوم ہے کہ اس کی کوئی نرینہ اولاد نہیں ہے اور اس کا سارا زور مجھ پر ہی چلتا ہے۔" عبدالرحیم خان نے اسے سمجھایا۔

لیکن جنت گل ایسی باتوں سے بہلنے والی نہیں تھی۔ وہ چیخ کر بولی۔ "جب اس کے چھوٹے بھائی نے قندھاری پٹھان کی لڑکی سے شادی کی تھی تو اسے اپنا حسب نسب بگڑنے کا خیال نہیں آیا تھا؟"

عبدالرحیم خان نے اچانک ہی اپنی مادری زبان میں کچھ بولنا شروع کر دیا۔ اس سے پہلے وہ مسلسل اردو بول رہا تھا اور جنت گل انگریزی میں برس رہی تھی۔ وہ دونوں کچھ دیر تک اپنی مادری زبان میں تکرار کرتے رہے پھر چھوٹے خان نے مجھے اپنے کمرے میں جانے کے لیے کہا اور میں وہاں سے اٹھ گیا۔

عبدالرحیم خان' جنت گل کو وہیں چھوڑ کر میرے پیچھے آیا اور کمرے میں پہنچنے کے بعد رازدارانہ لہجے میں بولا۔ "مجھے معلوم ہے کہ سردار بابا نے تم سے بہت کچھ کہا ہوگا لیکن تم اب اپنی زبان بند رکھنا۔ جنت گل کو ان کڑوی کسیلی باتوں کا علم نہیں ہونا چاہیے ورنہ وہ مرنے مارنے پر تُل جائے گی۔ اگر سردار بابا درست کہتا ہے تو جنت گل کی رگوں میں بھی اسی کا گرم خون گردش کر رہا ہے۔"

مجھے یہ جان کر حیرت ہوئی کہ عبدالرحیم خان اپنے ماموں کی سوچ سے اس حد تک واقف تھا۔ میں نے اسے اپنی زبان بند رکھنے کی یقین دہانی کرائی اور اس نے اپنی روٹھی ہوئی محبوبہ کو منانے کے لیے واپس جاتے ہوئے میرا کمرا مقفل کر دیا۔

سردار پائندہ گل سے میری جو باتیں ہوئی تھیں' انہوں نے میرے دل و دماغ کو ہلا کر رکھ دیا تھا اور میرے ذہن میں ویرا کی کہانی تازہ ہو گئی تھی۔ ویرا کا دکھ بھی یہی تھا کہ جمی لائینڈ نے اس کا ناجائز باپ ہونے کے باوجود اسے نہیں اپنایا تھا۔ وہ مغرب کے مادر پدر آزاد معاشرے کی غلاظتوں سے جنم لینے والی کہانی تھی لیکن جنت گل کی کہانی نے افغانستان کی قدامت پسند اور روایات پرست سرزمین پر جنم لیا تھا۔ اس مماثلت سے ایک ہی بات ثابت ہوتی تھی کہ دنیا کے ہر خطے میں خود پرست انسانوں کا رویہ ایک جیسا تھا۔ ان میں سے کوئی بھی اپنے گناہ کی ذمے داری خود قبول کرنے پر آمادہ نہیں تھا اور دوسروں کی زندگی جہنم بنانے پر تُلا ہوا تھا۔

وہ باتیں میرے ذہن میں اس بری طرح چپکیں کہ میں رہ رہ کر ان ہی کے بارے میں سوچتا رہا۔ میری اپنی پریشانی' جو ہر اعتبار سے سنگین ترین تھی' پس پشت چلی گئی۔

میرا خیال تھا کہ میں کسی حیلے بہانے سے سردار پائندہ گل سے اس امر کی اجازت لے لوں گا کہ فرائڈ وغیرہ کو فون کر سکوں۔ مقصد یہی تھا کہ وہ میری آواز اور لب و لہجے سے یہ اندازہ کر لیں کہ میری سلامتی کو کوئی فوری خطرہ لاحق نہیں تھا لیکن وہ لوگ ہر کام پیشہ ورانہ انداز میں کرنے کے عادی تھے اور مجھے ایسی اجازت دے کر اپنے دباؤ میں کوئی کمی کرنے کا خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں تھے۔

اگلے دن ناشتے کے بعد مجھے ایک بار پھر کمرے میں مقفل کر دیا گیا۔ اس دوران میرا اور جنت گل کا دوبارہ آمنا سامنا نہیں ہوا تھا اور نہ ہی میں نے عبدالرحیم خان سے پچھلے دن کے موضوع پر مزید بات کرنے کی کوشش کی تھی۔ وہ ان کے باہمی معاملات تھے جنہیں وہ خود ہی بہتر طور پر سلجھا سکتے تھے۔ میرا مسئلہ اپنی رہائی کا تھا جس کی فوری طور پر کوئی صورت بھی نظر نہیں آ رہی تھی۔ وقتی طور پر یہی غنیمت تھا کہ مجھے کھلی دھوپ میں تپتے ہوئے آہنی کنٹینر کی صعوبتوں سے نجات مل گئی تھی اور آرام کرنے کے لیے نرم بستر میسر تھا۔

دوپہر کے قریب میرے دروازے کے قریب قدموں کی چاپ سنائی دی تو میں نے اس پر کوئی توجہ نہیں دی۔ وہ تینوں اس فلیٹ میں چلتے پھرتے ہی رہتے تھے۔ وہ آہٹیں میرے دروازے پر رکیں اور پھر قفل میں چابی گھمنے کی آواز آئی تو میں بستر سے اٹھ بیٹھا۔ مجھے

خیال ہوا کہ شاید دن بھر کا کھانا قبل از وقت ہی لایا جا رہا ہے۔

دروازے کے ہینڈل کی گردش کے ساتھ پٹ کھلا تو وہاں موجود سراپا کو دیکھتے ہی میرے فرشتے کوچ کر گئے۔ حیرت سے میرا منہ کھلا اور پھر کوئی آواز پیدا کیے بغیر یوں ہی بند ہو گیا۔

کھلے ہوئے دروازے میں جنت گل شعلہ جوالہ بنی کھڑی تھی۔ ہلکے سے میک اپ نے اس کے حسن کو چار چاند لگا دیے تھے لیکن جس چیز نے مجھے بوکھلا دیا وہ اس کا چہرہ نہیں بلکہ لباس تھا جو اس کے حسین اور متناسب بدن کے ہیجان انگیز نشیب و فراز کو چھپانے کے بجائے اجاگر کر رہا تھا۔

اس نے کسی بھی زیر جامے کے بغیر مہین جالی جیسے کپڑے کی قمیص زیب تن کی ہوئی تھی۔ وہ کپڑا اس قدر باریک اور شفاف تھا کہ اس میں سے جنت گل کا گلابی شہابی بدن باہر نکلا پڑ رہا تھا۔ نگاہوں پر ذرا سا زور دے کر اس کی شلوار کے گھیر کی ہر شکن الگ الگ گنی جا سکتی تھی۔ وہ بے حجابی کے ساتھ چند ثانیوں تک دروازے پر کھڑی رہی۔ اس کے پتلے پتلے ہونٹوں پر دل آویز مسکان مچل رہی تھی۔ پھر وہ دروازے سے گزر کر میرے کمرے میں آ گئی اور چیلنج کرنے والے دھیمے لہجے میں بولی۔ "ہونق بنے کیوں بیٹھے ہو؟ بڑھ کر میرا استقبال نہیں کرو گے؟"

میں نے غور سے اس کی آنکھوں کی طرف دیکھا مگر ان بڑی بڑی اور جھیل جیسی گہری آنکھوں میں قدرتی خمار کے علاوہ کسی نشے کے آثار نہیں تھے۔ میرے ذہن میں دوسرا خیال عبدالرحیم خان اور اس کے ساتھی کے بارے میں آیا کہ وہ دونوں کہاں تھے؟ کہیں وہ میرا کوئی امتحان تو نہیں تھا؟ شاید جنت گل نے میری چھیڑ چھاڑ کے بارے میں چھوٹے خان سے شکایت کر دی ہو اور اس نے انتقاماً مجھے ٹھکانے لگانے کا فیصلہ کر لیا ہو۔ سردار پائندہ گل کے قول کے مطابق میں ان لوگوں کا یرغمالی تھا اور میرے بارے میں کوئی فیصلہ ہونے تک چھوٹا خان مجھے کوئی گزند نہیں پہنچا سکتا تھا۔ شاید اس نے اسی لیے جنت گل کو سراپا دعوت بنا کر تنہا میرے کمرے میں بھیجا تھا تاکہ میں نفسانی جذبات سے مغلوب ہو کر اس کی طرف پیش قدمی کروں اور عبدالرحیم خان کو میرے سینے میں گولیاں اتارنے کا بہانہ مل جائے۔ وہ حلف اٹھا کر بڑے خان سے کہہ سکتا تھا کہ میں نے جنت گل کی عزت پر ہاتھ ڈالنے کی کوشش کی اور اس نے غیرت سے مجبور ہو کر مجھے ہلاک کر دیا۔ وہ خیال ذہن میں آتے ہی مجھے جنت گل کے دعوت انگیز وجود سے خوف آنے لگا۔

اتنی دیر میں اس کا مہکتا ہوا وجود میرے سانسوں کی رسائی میں آ چکا تھا۔ میں خوفزدہ ہو کر مسہری پر چڑھ کر اس کے وسط میں پہنچ گیا اور ہکلاتے ہوئے بولا۔ "مجھ سے دور رہو! میرے قریب نہ آنا! یہ بتاؤ کہ چھوٹا خان اور اس کا طاقت ور ساتھی کہاں ہے؟"

"وہ دونوں اپنا کل والا مردہ دفنانے گئے ہوئے ہیں۔" وہ میری حالت سے محظوظ ہوتے ہوئے بولی۔ "اس وقت یہاں میرے اور تمہارے علاوہ کوئی نہیں ہے۔ کل میں بیزار ہو رہی تھی تو تم مجھے ندیدوں کی طرح گھور رہے تھے۔ اب میں خود تمہارے پاس آئی ہوں تو خوف سے ہکلا رہے ہو۔"

"لیکن کیوں؟ تم میرے پاس کیوں آئی ہو۔" میں اس کی بات پر اعتبار نہیں کر سکا۔ "تم نے یہ کیسا لباس پہنا ہوا ہے؟ چھوٹے خان نے ہم دونوں کو اس حالت میں دیکھ لیا تو وہ ہم دونوں کو قتل کر دے گا۔"

وہ مترنم آواز میں ہنسی اور پھر بولی۔ "تم یقین کرو کہ وہ شام سے پہلے نہیں آئے گا۔ اپنے آدمی کی تدفین کے بعد وہ تمہارے آدمیوں سے ملنے جائے گا۔ وہاں کوئی اہم بات طے ہونے والی ہے۔ یہ وقت باتوں میں ضائع نہ کرو۔ پکا ہوا پھل خود جھولی میں آ گرے تو اسے ہر حالت میں کھا لینا چاہیے۔"

"لیکن تم یکایک مجھ پر اتنی مہربان کیوں ہو رہی ہو؟" میں نے پلکیں جھپکاتے ہوئے پوچھا۔ میرا خوف اپنی جگہ تھا لیکن جسم اسے دیکھ دیکھ کر ہیجان میں بھی مبتلا ہوا جا رہا تھا اور میرے سانس سینے میں پھنسنے لگے تھے۔

"میں خفکار اولی کے ان خانوں کی عزت اپنی ایڑی کے نیچے مسل دینا چاہتی ہوں۔" وہ ایک دم طیش میں آ گئی۔ "تم اتنے یرغمالی ہو اور یرغمالی کو عورت کا قرب مل جانا ان سرداروں کے لیے ڈوب مرنے کا مقام ہوتا ہے۔ چھوٹا خان دنیا کا سب سے بڑا بزدل ہے۔ وہ بڑے خان سے ڈر کر مجھ سے شادی نہیں کرتا اور مجھ سے ڈر کر میرے بستر سے دور رہتا ہے۔ اس میں مردوں والی کوئی بات ہی نہیں ہے۔ میں تمہارے پاس آئی ہوں لیکن میں زبردستی اس کی بانہوں میں نہیں کر سکتی۔ دنیا کی کوئی عورت اپنے محبوب کے سامنے اس طرح نہیں کر سکتی۔ اور وہ پائندہ....! خدا اسے برباد کرے۔ جب اسے میری اور تمہاری اس ملاقات کا علم ہو گا تو وہ پہاڑوں میں اس طرح سینہ کوبی کرتا پھرے گا کہ پتھروں میں شگاف پڑ جائیں گے۔ اسے یوں محسوس ہو گا جیسے میں نے اس کے پرجلال چہرے پر سڑے ہوئے بھوسے کی راکھ مل دی ہو۔ یہ خان اب تک عورتوں کو پیٹتے چلے آئے ہیں لیکن میں انہیں بتاؤں گی کہ عورت کا انتقام کیا ہوتا ہے۔"

اس بار جنت گل کا ہر لفظ میرے دل میں اترتا چلا گیا اور میرے وجود پر اس کے ہوش ربا پیکر کا خمار چھانے لگا۔ میں مسہری کے وسط سے اس کی طرف بڑھا اور پھر اس کا مرمریں بازو تھام کر اسے اپنے قریب بٹھا لیا اور رازداری کے ساتھ پوچھا۔ "تم یہ بتاؤ کہ خفکار اولی کا سردار پائندہ خان تمہارا کون ہوتا ہے؟"

"میں بہت کچھ جانتی ہوں اور کچھ بھی نہیں جانتی۔ کابل کے جن لوگوں نے اسے دیکھا ہے وہ میری صورت میں اس کی شباہت بتاتے ہیں۔ وہ یہ بھی کہتے ہیں کہ بائیس برس پہلے سردار پائندہ گل نے ایک رات ہمارے گھر میں گزاری تھی۔ وہ میرے دالد

لوٹ گیا تھا اور اجالا پھیلنے سے پہلے شمیم خان نے میری ماں کی زبان کاٹ کر اسے زندگی بھر کے لیے گونگی بنا دیا تھا۔ بتاؤ تم مجھ سے اور کیا پوچھنا چاہتے ہو؟" اس وقت اس کی ترنم اور نغمگی آواز میں بلا کا زہر اتر آیا تھا اور آنکھوں میں نفرت کے کوندے لپکنے لگے تھے۔

"میرا خیال ہے کہ تم ضرورت سے زیادہ جذباتی ہو۔" میں نے تحمل بھری آواز میں کہا اور اس کے قریب کھسک گیا۔

"اگر پائندہ خود کو قبر سے نکال کر بھیڑیا کہتا پھرتا ہے تو شاید میں بھی اسی خونی بھیڑیے کی اولاد ہوں۔ میں ان خوبصورت لبادوں کو اپنے دانتوں سے نوچ ڈالوں گی جو اس نے اپنے مکروہ وجود پر سجا رکھے ہیں۔ کیا اندھیر اور ظلم ہے کہ وہ چوہدری مجھے میرا باپ ہونے کے دعوے کرتا پھرتا ہے لیکن سرعام مجھے ایک طوائف کی عزت دینے پر بھی آمادہ نہیں ہے۔ طوائف کا ایک ٹھکانا ہوتا ہے۔ وہ اپنے کوٹھے پر بن سنور کر بیٹھتی ہے اور اس کے خریدار رقم کی تھیلیاں لے کر سر جھکائے اس کے سامنے آتے ہیں۔ وہ اس قدر امر ہو گیا ہے کہ عبدالرحیم خان کو میری بولی لگانے سے بھی روک رہا ہے۔ میں اسے فنا کر دوں گی۔"

اس وقت جنت گل مظلوم تھی اور میں دنیا کے ہر عالی حوصلہ مرد کی طرح اس کا پشت پناہ بنا ہوا تھا۔ میں نے نرمی سے اسے پچکار کر کہا۔ "تم خنکار اور دلی والوں کی روایات کو مجھ سے زیادہ جانتی ہو۔ اگر تم میرے تعاون سے سردار پائندہ گل کو ذلیل و رسوا کر سکتی ہو تو میں تمہارا ساتھ دینے کے لیے تیار رہوں۔"

اس نے اپنی قہربار نظریں اٹھا کر میری طرف دیکھا پھر اس نرم و نازک لڑکی کو اپنے جذبوں پر کوئی اختیار نہیں رہا۔ اس نے اچانک ہی اپنا چہرہ میرے سینے میں چھپایا اور پھر بلک کر رو پڑی۔ میں نے فوراً ہی اس کے پیکر کو اپنی مضبوط بانہوں میں سمیٹ لیا۔

وہ آگ اور تیل کا ملاپ تھا۔ اس کی طرف سے میرے دل میں سلگتی ہوئی چنگاریوں نے ایک ہی ہولناک الاؤ کا روپ دھار لیا۔ میں زیادہ دیر تک اسے تسلی اور تشفی دینے کے قابل نہ رہ سکا۔ وہ خود بھی جانتی تھی کہ وہ آگ سے کھیل رہی ہے۔ اس کی تمام تر تیاریاں ہی اس آگ کو بھڑکانے کے لیے تھیں۔ وہ خٹک اور دلی کے سردار پائندہ گل کی عزت کو اپنی ایڑیوں کے نیچے مسلنے کے لیے بے چین تھی۔ مرتے ہوئے پھول کی راکھ اس کے چہرے پر تحقیر پالنا چاہتی تھی۔ چند ہی لمحوں میں وہ اپنا رونا دھونا بھول کر دوبارہ اپنے اسی روپ میں آگئی جو فیاض اور دل نواز تھا۔

وہ ایک بپھرا ہوا طوفان تھا جو اپنے زور میں سب کچھ خس و خاشاک کی طرح بہا لے جانا چاہتا تھا۔ وقت کا احساس ختم ہو چکا تھا اور میں اس طوفان کے زیر و بم میں بس بہے جا رہا تھا کہ اچانک ہی مجھے چھوٹا خان یاد آیا جو شام تک واپس آنے کے ارادے سے گیا ہوا تھا اور شام بس تلی ہی کھڑی تھی۔

جنت گل بھی وہ خیال آتے ہی چونک پڑی اور مجھے تیزی سے نہا دھونے کی ہدایت کرتی ہوئی اس کمرے سے باہر چلی گئی۔ میرے پاس اپنے تن کے دو کپڑوں کے سوا دکھاوے کیا تھا جو میں تبدیل کرتا۔ ایک لمحے کے لیے مجھے خیال آیا کہ میں چھوٹے خان کے کپڑے استعمال کرلوں لیکن اس کا بدن میری جسامت سے بہت مختلف تھا۔ میں نے اپنے جلتے ہوئے بدن پر ٹھنڈے پانی کی تیز دھاریں بہا کر اپنے سنسناتے ہوئے اعصاب کو اعتدال پر لانے کی کوشش کی اور پھر چند ہی منٹ میں تازہ دم ہو کر ایک کرسی پر جم گیا۔

تھوڑی دیر بعد جنت گل آئی تو اس کے بدن پر معقول لباس تھا اور وہ ہر اعتبار سے باوقار نظر آ رہی تھی۔ میں نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالی تو شام کے ساڑھے پانچ بج رہے تھے۔

وہ میرے روبرو آکر کھڑی ہوئی تو میں نے اسے بیٹھنے کے لیے کہا لیکن وہ معنی خیز انداز میں مسکرانے لگی۔ "میں نے چھوٹے اور بڑے خان سے بغاوت یہاں بیٹھے رہنے کے لیے نہیں کی ہے۔ اب میں یہاں رہی تو میرے بدن کے ٹکڑے اڑا دیے جائیں گے۔ اٹھو! ہمیں عبدالرحیم خان یا اس کے آدمی کی واپسی سے پہلے یہاں سے نکل جانا چاہیے ورنہ ہمیں ایسا سنہرا موقع دوبارہ نہیں ملے گا۔"

اس کی وہ بات سنتے ہی میرا ذہن ماؤف ہو کر رہ گیا۔ وہ لاکھ بنی ٹھنی اور دل ربا سہی لیکن میں نے اسے اپنے جانی دشمنوں کی عزت سمجھ کر وقت گزاری کے لیے اس کی ذات میں دلچسپی لی تھی لیکن وہ مجھے اپنی مجبوری اور ظلمت کی سوغات دے کر میرے گلے کا ہار بننے پر مائل نظر آ رہی تھی۔ اس کے ساتھ وہاں سے فرار میرے لیے کسی بھی طرح مناسب نہیں تھا۔ اسے میرے ساتھ دیکھ کر غزال بھڑک کر کوئی بھی انتہائی قدم اٹھا سکتی تھی اور پھر سردار پائندہ گل سے ایسی خوفناک دشمنی کی داغ بیل پڑ سکتی تھی کہ میری ساری عمر بھاگتے بھاگتے ہی گزر جاتی۔ اس کا بھرا قبیلہ تھا اور میں اپنی ذات میں بالکل تنہا۔ میں کہاں تک ان کا مقابلہ کر سکتا تھا؟ زن، زر اور زمین کی خاطر جنم لینے والی دشمنیاں اتنی ہولناک ہوتی ہیں کہ قبائلی علاقوں میں پوری پوری نسلیں ان کا ایندھن بن جاتی ہیں۔ جنت گل صرف عورت ہی نہیں بہت خطرناک عورت تھی۔ اس حسینہ کے بارے میں کسی بھی وقت سردار پائندہ گل کا خون جوش مار سکتا تھا کہ وہ درحقیقت اسی کا خون تھی۔

"کیا سوچ رہے ہو؟ اٹھو اور یہاں سے نکلنے کی فکر کرو۔" اس نے مجھے سوچ میں گم دیکھ کر میرا شانہ ہلاتے ہوئے کہا۔ "یہاں سے نکل کے تو سوچنے کے لیے پوری عمر مل جائے گی۔"

"میں یہ سوچ رہا ہوں کہ میں تمہیں لے کر کہاں کا رخ اختیار کروں؟" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔ "میرے فلیٹ پر میری بیوی تمہارا سایہ بھی برداشت نہیں کر سکے گی۔"

اس نے تیزی کے ساتھ میری بات کاٹ دی۔ "اس خیال

میں نہ رہتا کہ تم نے پہلی ہی نظر میں مجھے جیت لیا ہے۔ عورت صرف ایک بار محبت کرتی ہے۔ عبدالرحیم خان لاکھ جلاد اور بے حس سہی لیکن وہی میرا محبوب ہے۔ میں نے تو سردار یاشدہ گل کو ذلیل و رسوا کرنے کے لیے تمہاری ذات میں دلچسپی لی تھی اور میرا وہ مقصد پورا ہو چکا ہے لیکن میرا مشن کسی بھی جادوگر کی طرح بند ہو کر پورا نہیں ہو سکتا۔ یہاں سے نکلنے کے بعد میرے اور تمہارے راستے جدا ہو جائیں گے۔ میں سردار یاشدہ گل کے ہر جاننے والے کو ان لمحوں کی کہانیاں سناؤں گی جو میں نے اس کے ایک یرغمال کے ساتھ گزارے ہیں۔ مجھے اصل خوشی اسی وقت ہوگی جب لوگ میرے حوالے سے اس سے بے رحمی کے ساتھ سوالات کریں گے اور اسے منہ چھپانے کی جگہ تک نہیں ملے گی۔"

اس کا منصوبہ بہت خوفناک اور وحشیانہ تھا۔ وہ ایک عورت تھی لیکن کوئی بھی کمزور سی عورت جب انتقام لینے پر تل جاتی ہے تو طاقتور مردوں کے پیروں تلے سے زمین سرکنے لگتی ہے۔

اس کے عزائم واضح ہونے کے بعد میرے سر سے بہت بڑا بوجھ ہٹ گیا لیکن میں نے جنت گل کی دلجوئی کے خیال سے فوری طور پر اپنی جگہ چھوڑنے کے بجائے فکرمندانہ لہجے میں پوچھا۔ "وہ تو ٹھیک ہے لیکن پھر بھی میرا سوال اپنی جگہ ہے۔ یہاں سے جانے کے بعد تمہیں فوراً ایک محفوظ ٹھکانے کی ضرورت ہوگی۔ تم کہاں جاؤ گی؟ تم یوں ہی دربدر بھٹکتی رہیں تو وہ لوگ بہت جلد تم تک پہنچ جائیں گے۔ عبدالرحیم خان کے ایک اشارے پر افغان خیمہ بستی کے سارے باسی تمہاری تلاش میں نکل کھڑے ہوں گے۔"

"میں ان لوگوں سے ذرا بھی خوف زدہ نہیں ہوں۔ خیمہ بستی کے بس وہ گنے چنے لوگ مجھے پہچانتے ہیں جو چھوٹے خان کے لیے الٹے سیدھے کام کرتے رہتے ہیں۔ ان سے بچنے کے لیے میں ایک دو روز کے لیے شہر کے کسی چھوٹے سے ہوٹل میں پناہ لے سکتی ہوں۔ تم میری بالکل فکر نہ کرو۔ میں نے عبدالرحیم خان کی الماری میں سے بیس پچیس ہزار روپے نکال لیے ہیں جو مجھے سرحد پار پہنچانے کے لیے کافی ہوں گے۔ تم اچھی طرح جانتے ہو کہ کسی بھی اکیلی اور خوبصورت عورت کے سیکڑوں ہمدرد پیدا ہو جاتے ہیں۔ میرا ایک بار یہاں سے نکلنا شرط ہے۔ اگر تم اب بھی سوچ بچار کرتے رہے تو میں اکیلی ہی نکل کھڑی ہوں گی۔"

بات مناسب موڑ تک آ گئی تھی اس لیے میں نے ایک جھٹکے کے ساتھ اپنی جگہ چھوڑ دی۔

جنت گل نے شاید اس فلیٹ میں کافی عرصہ گزارا تھا اس لیے وہاں سے نکلتے ہوئے اس نے ہر طرف الوداعی نظریں دوڑائیں اور پھر ہم دونوں فلیٹ سے باہر آ گئے۔

میں نے اسی وقت پہلی بار دیکھا کہ وہ عمارت زیر تکمیل اور خاصی غیر آباد تھی۔ شاید عبدالرحیم خان والا فلیٹ خاص طور پر تیار کرایا گیا تھا ورنہ اس کے سامنے والے فلیٹ پر رنگ و روغن تک نہیں کیا گیا تھا۔

ہم دونوں چند سیڑھیاں ہی اترنے پائے تھے کہ اچانک کسی گاڑی کے رکنے کی آواز آئی۔ لمحہ بھر کے لیے میرے دل کی دھڑکن تیز ہو گئی۔ پھر سیڑھیوں پر کسی کے تیزی سے اوپر آنے کی آوازیں آنے لگیں۔ جنت گل نے مسکراتی ہوئی نظروں سے میری طرف دیکھا اور میں آنے والے کو راستہ دینے کے لیے اس کے پیچھے ہو گیا۔

چند لمحوں بعد وہ شخص سامنے آیا تو میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ وہ چھوٹا خان تھا۔ سیڑھیوں پر جنت گل کو اپنے سامنے پا کر بس ایک لمحے کے لیے وہ حیران نظر آیا پھر مجھ پر نگاہ پڑتے ہی شاید سارا کھیل اس کی سمجھ میں آ گیا۔ اس کی آنکھیں غصے کی شدت سے اپنے حلقوں سے ابھرتی ہوئی محسوس ہونے لگیں۔ اس کی گردن کی رگیں بھی تیزی کے ساتھ پھولنے پچکنے لگی تھیں۔ "کہاں جا رہی ہو؟" اس نے کسی سانپ کی پھنکار سے مشابہ تیز سرگوشیانہ آواز میں پوچھا۔

"میں اب پاکیزہ نہیں رہی ہوں۔ اس لیے یہاں سے جا رہی ہوں۔" جنت گل کی آواز سخت اور بے رحمانہ تھی۔ "میرے اور تمہارے درمیان وہی رشتہ ہے جو سردار یاشدہ گل اور میری ماں کے درمیان تھا۔ وہاں جبر تھا اور یہاں میری رضا شامل حال تھی۔ سردار ضیغم خان نے میری ماں کی زبان کاٹ دی تھی لیکن میں تم سے اگرچہ بول رہی ہوں کیونکہ میرا کوئی شوہر نہیں ہے جو مجھے کسی سے روکنے کے لیے میری زبان کاٹ سکے۔"

جنت گل کے ایک ایک لفظ کے ساتھ عبدالرحیم خان کی مٹھیاں بھنچتی جا رہی تھیں۔ میں نے خاص طور پر نوٹ کیا کہ اس کے بائیں ہاتھ میں چابیوں کا ایک رنگ موجود تھا جس میں شاید اس کی گاڑی کی چابی بھی موجود تھی۔

"جنت... تم... تم... تمہاری ہوگئی ہو۔" چھوٹا خان غضب ناک لہجے میں غرایا۔ "تم نے ایک یرغمالی کی سیج سجا کر پوری قبیلے کے منہ پر تھوکا ہے۔ تم اوپر چلو تو میں تم سے نمٹتا ہوں اور اس یرغمالی!" اس کی آواز فرط غضب سے کانپ گئی۔ "اس کا تو نصیب ہی خراب ہے۔ اس کے کزن نے سردار بابا کے قدموں میں سر جھکا کر خون ہمارے مال کا بیکٹ ہمیں لوٹا دیا ہے اور اس نے انسان فراری کا فیصلہ کر کے یہاں آیا تھا لیکن اس کا قتل شاید میرا مقسوم بن چکا ہے۔ اس نے ایک افغان عورت کی پشت پر سوار ہو کر بھاگنے کی سازش کی ہے۔ میں اسے معاف نہیں کروں گا۔"

بات مکمل کرتے ہی اس نے بجلی کی سی سرعت سے اپنی جیب سے ایک چاقو نکالا اور اس کا کوئی لیور دبا کر پل بھر میں چاقو کا چمکتا ہوا لمبا پھل جنت گل کے پیٹ کے سامنے لہرانے لگا۔

جنت گل اوپر جانے کے لیے واپس مڑی تو مجھے آپ کے

ہونٹوں کے پھولوں پر استہزائیہ سی مسکراہٹ کے پھیلنے کا احساس ہوا۔ وہ جانے جانے عبدالرحیم خان کے سبب رحمان جنگل میں بھی رہتی تھی لیکن میں یہ اندازہ لگانے سے قاصر تھا کہ وہ فلیٹ میں واپس جا کر کیا کرنا چاہ رہی تھی۔

میں چھوٹے خان کے شکاری چاقو کے مقابلے میں غیر مسلح تھا۔ رفت حاصل کرنے کے لیے اس موقع پر جنت گل کی تقلید ہی سب سے مناسب تھی۔ ہم چھوٹے خان کے فلیٹ کے سامنے پہنچے تو اس نے وحشیانہ انداز میں چاقو کا پھل لہرا کر ہم دونوں کو ایک طرف ہٹایا اور پھر اپنی چابی سے قفل کھول کر دروازے کو اندر کھول دیا۔ اس کے اشارے پر ہم دونوں اندر داخل ہو گئے۔

چھوٹا خان عجلت اور اعصابی تناؤ کے عالم میں کی ہول سے اپنا کی رنگ نکالنا بھول گیا تھا۔ میں ہر بات پر گہری نظر رکھ رہا تھا اس لیے میں نے اندر داخل ہوتے ہوئے نہایت غیر محسوس انداز میں وہ کی رنگ نکال کر اپنی جیب میں منتقل کر لیا۔

اس لرزہ خیز صورت حال میں میرا ذہن پوری سرعت کے ساتھ کام کر رہا تھا۔ مجھے زندگی اور موت کے فیصلے کن لمحات نظر آ رہے تھے لیکن میں یہ اندازہ لگانے سے قاصر تھا کہ عبدالرحیم خان کا تنومند ساتھی کہاں تھا۔ اگر چھوٹا خان اکیلا تھا تو میری اور جنت گل کی گلو خلاصی کے امکانات موجود تھے لیکن دوسری صورت میں ہمارے لیے بچاؤ کا ہر راستہ مسدود ہو چکا تھا۔ وہ دوسری صورت یہ ہو سکتی تھی کہ وہ وحشی نیچے گاڑی میں بیٹھا ہوا اپنے آقا کی واپسی کا انتظار کر رہا ہو۔ تشویش سے چھوٹے خان کے بجائے ہم دونوں کو پریشان ہونا ہوا رکھ کر وہ شخص ہمارے فرار کی راہ میں حائل ہو سکتا تھا۔

میرے لیے امید کی کرن بس ایک ہی تھی۔ اگر وہ شخص گاڑی میں موجود ہوتا تو چھوٹا خان چابیوں کا گچھا اگنیشن ہی میں چھوڑ کر آتا۔ چابی ساتھ لانے کا مطلب یہ تھا کہ وہ اکیلا ہی آیا تھا لیکن میری وہ خوشی بھی زیادہ دیر تک قائم نہیں رہ سکی۔ فلیٹ کے داخلی دروازے کی چابی بھی اسی گچھے میں تھی۔ چھوٹا خان ہر دو صورتوں میں چابیاں اپنے ساتھ لانے پر مجبور تھا۔

وہ ہم دونوں کے بعد فلیٹ میں داخل ہوا اور دروازہ بند ہوتے ہی اپنی مادری زبان میں جنت گل پر برسنے لگا۔ غصے سے جنت گل کا چہرہ سرخ ہو گیا اور وہ بھی اسی زبان میں گرجنے لگی۔

شاید جنت گل کی باتیں بہت سخت بلکہ ناقابلِ برداشت تھیں۔ عبدالرحیم خان نے پوری قوت سے الٹا ہاتھ گھمایا اور چٹاخ کی پُرشور آواز کے ساتھ جنت گل کے بائیں رخسار کی نرم و نازک جلد کئی جگہ سے پھٹ گئی اور لمحہ بھر بعد اس کی بائیں آنکھ کے گوشے پر نیل نمودار ہو گیا جس کی وجہ سے اس کی وہ آنکھ متورم نظر آنے لگی۔

تھپڑ کھانے کے بعد جنت گل کے ہونٹوں پر زہریلی مسکراہٹ آ گئی۔ اس نے کاٹ دار لہجے میں پھر کچھ کہا۔ عبدالرحیم خان پھر اس کی طرف لپکا اور اس بار مجھ سے برداشت نہیں ہو سکا۔ میں نے جھپٹ کر اس کے گریبان پر ہاتھ ڈال دیا۔

عبدالرحیم خان نے وحشیانہ انداز میں اپنا چاقو والا ہاتھ گھمایا۔ اگر میں بہت تیزی کے ساتھ اچھل کر الگ نہ ہو گیا ہوتا تو چاقو کے پھل نے میرے پیٹ کا بڑا حصہ چیر کر رکھ دیا ہوتا۔

"خبردار! تم بیچ میں نہ آنا۔" وہ خونخوار انداز میں میری طرف دیکھتے ہوئے چلایا۔ "یہ ہمارا آپس کا معاملہ ہے۔ تم بیچ میں آئے تو پیٹ کاٹ کر ساری آنتیں باہر نکال دوں گا۔"

"تم میری موجودگی میں جنت گل پر ہاتھ نہیں اٹھا سکتے۔ میں تمہاری گردن مروڑ کر رکھ دوں گا۔" میں نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کہا۔ "عورتوں پر ہاتھ اٹھانا مردانگی کے خلاف ہے۔ اپنی طاقت پر گھمنڈ ہے تو پہلے مجھ سے دو دو ہاتھ کر کے فیصلہ کر لو۔"

وہ پہلے ہی بھڑکا ہوا تھا۔ میرے فقروں نے اسے آپے سے باہر کر دیا اور وہ چاقو تان کر تیزی سے مجھ پر حملہ آور ہوا۔ میں نے اس کے قدموں پر نظریں جماتے ہوئے آخری لمحات پر اپنی جگہ چھوڑ دی۔ میرا خیال تھا کہ وہ اپنے ہی زور میں دیوار سے جا ٹکرائے گا لیکن وہ سنبھل کر فوراً ہی پلٹ پڑا۔ اس بار اس نے مجھے ایک کونے میں گھیر لیا تھا اور کوئی معجزہ رونما ہوئے بغیر میرا اس کے وار سے بچنا محال تھا۔

وہ دونوں ہاتھ پھیلا کر میری طرف بڑھ رہا تھا۔ میری نگاہیں اس پر جمی ہوئی تھیں۔ میں نے جنت گل کو اپنے ہینڈ بیگ میں ہاتھ ڈالتے دیکھا اور ایک فائر کی پُرشور آواز کے ساتھ ہی سانڈ کی طرح اکڑا ہوا عبدالرحیم خان منہ کے بل فرش پر ڈھیر ہو گیا۔ چاقو اس کے ہاتھ سے نکل کر دور جا گرا تھا۔ اس کے حلق سے بس ہلکی سی آواز نکلی تھی۔

اس کی پشت میں بائیں طرف سوراخ ہو چکا تھا جس میں سے پھٹا ہوا خون اس کی ٹی شرٹ کو داغ دار بنا رہا تھا۔ اس نے اپنی دونوں ہتھیلیاں فرش پر جما کر اٹھنے کی کوشش کی۔ وہ کسی حد تک کامیاب بھی ہو گیا لیکن زخم شاید کاری تھا۔ وہ فرش سے چند انچ اوپر اٹھنے کے بعد ایک جھٹکے کے ساتھ دوبارہ فرش پر گر گیا۔ اس کے بھاری بھرکم وجود پر تشنج کی سی کیفیت طاری ہو چکی تھی۔

"کسی کے آنے سے پہلے یہاں سے نکل چلو!" جنت گل نے میرا ہاتھ تھام کر تیزی سے کہا اور پھر ہم دونوں تقریباً بھاگتے ہوئے وہاں سے نکلتے چلے گئے۔ جنت گل نے ریوالور دوبارہ ہینڈ بیگ میں ڈال لیا تھا۔

زیرِ تعمیر اور گرد سے اٹے زینے عبور کر کے ہم دونوں نیچے پہنچے تو زینوں کے ساتھ ایک پک اپ کھڑی ہوئی تھی جو افغانوں میں ہر مصرف کے لیے بہت مقبول تھی۔ پک اپ کی ڈرائیونگ سیٹ کا

دروازہ کھولتے ہوئے میں نے محسوس کیا کہ وہ ویران اور اجاڑ علاقہ میرا دیکھا بھالا نہیں۔ وہاں لق و دق میدان کے وسط میں کئی عمارتوں کے زیر تعمیر ڈھانچے کھڑے ہوئے تھے۔ صرف عبدالرحیم خان والی عمارت ایسی تھی جس کی دیواریں بھی بنی ہوئی تھیں اور شاید اسی عمارت میں اکاّ دکاّ فلیٹوں کو مکمل کر کے آباد بھی کر لیا گیا تھا ورنہ بیشتر علاقہ کھنڈرات کا سا آسیبی سماں باندھ رہا تھا۔ ان ڈھانچوں کے آس پاس مزدور طبقے سے تعلق رکھنے والے کچھ متجسس افراد اِدھر اُدھر کھڑے ہوئے چہ میگوئیاں کرنے میں مصروف تھے۔ شاید جنت گل کے ریوالور سے ہونے والے فائر کی آواز نے ان کی توجہ اپنی طرف مبذول کرائی تھی۔ ان لوگوں کی توجہ اسی عمارت کی طرف تھی جس سے ہم باہر آئے تھے لیکن غالباً ان میں سے کوئی بھی صحیح اندازہ نہیں کر سکا تھا کہ گولی کہاں اور کس پر چلائی گئی تھی۔ ویسے بھی فضا میں دھندلکا پھیلنے لگا تھا اور لوگ اپنے ٹھکانوں سے آگے بڑھنے پر آمادہ نہیں تھے۔

جنت گل کا نشانہ اس قدر بے خطا تھا کہ چھوٹے خان کو چیخنے کا موقع بھی نہیں مل سکا تھا اور حلق سے ایک گھٹی گھٹی سی آواز نکل کر رہ گئی تھی ورنہ فائر کی سیدھی گونج کے مقابلے میں انسانی چیخ کی سمت کا تعین زیادہ آسانی سے کیا جا سکتا تھا۔

میں نے ذرا ہوشیاری سے جیٹ سنبھالتے ہی پک اپ کا انجن اسٹارٹ کر دیا اور جب جنت گل بھی سوار ہو گئی تو میں نے گاڑی آگے بڑھاتے ہوئے اسی سے پوچھا۔ "یہ کون سا علاقہ ہے؟ ہم کس طرف سے باہر نکل سکیں گے؟"

"یہ سپر ہائی وے سے ملحق علاقہ ہے جہاں فلیٹس بن رہے ہیں۔ سیدھے جا کر برساتی نالے کے ساتھ داہنی طرف مڑو گے تو سپر ہائی وے کا راستہ شروع ہو جائے گا۔" اس نے اطمینان سے بتایا۔ اس پر تھوڑی دیر قبل چلائی ہوئی گولی کی ذرا بھی دہشت نہیں تھی۔ یہی معلوم ہو رہا تھا جیسے اس قسم کی مار دھاڑ اس کے معمول میں ہو۔

"تمہاری چلائی ہوئی گولی شاید اس کے دل میں پیوست ہوئی ہے۔ میرا خیال ہے کہ وہ زندہ نہیں بچ سکے گا۔"

"اس کا مر جانا ہی اس کے حق میں بہتر رہے گا۔ اس نے میرا دل توڑا اور میں نے اس کے دل میں سوراخ کر دیا۔ حساب برابر ہو گیا۔ ہاں، اس کے ماموں کو رسوائی کا عذاب جھیلنے کے لیے زندہ رہنا ہو گا۔"

"اور تمہیں ایک جیتے جاگتے انسان کو مار ڈالنے پر کوئی قلق نہیں ہے؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"نہیں۔" وہ کسی ہچکچاہٹ کے بغیر بولی۔ "میں اسے نہ مارتی تو وہ چاقو سے تمہارا پورا بدن ادھیڑ ڈالتا۔ چاقو زنی میں اسے کمال کی مہارت حاصل تھی۔ پھر میں نے تو اسے ایک ہی وار میں زندگی کے عذاب سے نجات دلائی ہے۔ یہ سردار اور خان زادے تو اتنے سنگ دل ہیں کہ اپنے مظلوموں کو زندہ رہنے دیتے ہیں نہ مرنے دیتے ہیں۔"

میں اسے اپنے ساتھ لے جانے پر آمادہ نہیں تھا۔ وہ خود بھی مجھ سے الگ ہو جانا چاہتی تھی مگر پھر بھی میں اس کی طرف سے فکر مند تھا۔ عبدالرحیم خان نے مرنے سے پہلے اس کے بائیں رخسار پر تھپڑ رسید کر کے اس کا حلیہ بگاڑ دیا تھا۔ نیلے اودے زخم سے رستے ہوئے تازہ خون کی وجہ سے وہ ہر ایک کی نگاہوں کا مرکز بن سکتی تھی۔

کچھ دور نکل آنے کے بعد مجھے داہنی طرف، کافی فاصلے پر سپر ہائی وے کے آثار نظر آنے لگے۔ قرب و جوار کی زمین سے قدرے بلند، اس شاہراہ پر ٹرک اور گاڑیاں کھلونوں کی طرح رواں نظر آ رہی تھیں۔

"عبدالرحیم خان کے چھوٹے ماموں نے قندھار کے ایک بزاز کی لڑکی سے شادی کی تھی۔ میں نے عبدالرحیم خان کو اس شادی کا طعنہ بھی دیا تھا۔" کچھ دیر کی خاموشی کے بعد وہ خود ہی بولنے لگی۔ "لیکن حقیقت یہ ہے کہ پائندہ گل نے اس شادی کے سات برس بعد تک اپنے بھائی سے مکمل بول چال بند رکھا تھا۔ ان دونوں بھائیوں میں اس وقت بات چیت شروع ہوئی جب پائندہ گل کو یقین ہو گیا کہ قندھاری لڑکی کبھی ماں نہیں بن سکے گی۔ یہ لوگ دوسروں کا نسب خراب کرتے پھرتے ہیں لیکن اپنے خون پر انہیں اتنا گھمنڈ ہے کہ وہ قندھاری عورت آج بھی شنکاراوٹی کے ایک الگ تھلگ جھونپڑے میں کسی کوڑھی کی طرح اکیلی پڑی رہتی ہے۔ شاید قدرت نے مجھے ان کے غرور کا سر نیچا کروانے کے لیے ہی زندہ رکھا ہے ورنہ میں لوگوں کی باتیں سن سن کر کئی بار مرنے کے بارے میں سوچ چکی تھی۔"

میں نے اپنی زبان بند ہی رکھی۔ وہ لڑکی کافی دکھی تھی۔ میں اسے زیادہ چھیڑ کر اس کے زخموں کو نہیں کریدنا چاہتا تھا۔

کچے راستوں پر سست رفتار ڈرائیونگ کے بعد ہم سڑک پر آئے تو مجھے اندازہ ہوا کہ عبدالرحیم کا وہ فلیٹ افغانی خیمہ بستی سے زیادہ دور نہیں تھا۔ جنت گل نے مجھ سے درخواست کی کہ میں اسے سہراب گوٹھ پر اتار دوں۔ میرا خیال تھا کہ ان اطراف میں اس پک اپ عبدالرحیم خان کے حوالے سے پہچانی جاتی ہوگی اس لیے میں اسے آباد علاقے میں نہیں لے جانا چاہتا تھا۔ میرے تذبذب کا اندازہ کرتے ہی جنت گل نے پک اپ ایک سنسان مقام پر رکوا لی۔

"تم یہیں اتر جاؤ۔" اس نے میرا بازو دباتے ہوئے کہا۔ "میں اسی پک اپ میں حیدرآباد جا رہی ہوں۔ عبدالرحیم خان کی موت کے بعد میں کراچی کے مقابلے میں حیدرآباد میں زیادہ محفوظ رہوں گی۔ ٹنکی میں ڈیزل بھرا ہوا ہے۔ میں ڈیڑھ دو گھنٹے میں وہاں پہنچ جاؤں گی۔ تم مرد ہو۔ یہاں سے تھوڑی دور پیدل جاؤ گے تو کوئی سواری مل جائے گی۔"

میرا دل بھاری ہونے لگا۔ میں نے اس کے نرم و گداز ہاتھ اپنے ہاتھوں میں تھام لیے۔ "میں تمہیں کبھی نہیں بھول سکوں گا۔ میری اور تمہاری دوستی بہت مختصر لیکن یادگار رہی ہے۔ کاش تمہاری زندگی اس قدر کٹھن اور بے کیف نہ ہوتی۔"

"اب تو مجھے ان ہی مشکلات سے لڑنے میں مزہ آتا ہے۔ اپنا خیال رکھنا۔ میں بھی تمہیں یاد رکھوں گی۔ صرف ایک دوست کی طرح۔" اس نے میرے دونوں ہاتھوں کو اپنی آنکھوں سے لگایا پھر میرے داہنے ہاتھ کی پشت پر اپنے مرمریں ہونٹوں کا ایک سلگتا ہوا بوسہ ثبت کرکے نیچے اتر گئی۔

میں نے بھی ایک جھٹکے کے ساتھ ڈرائیونگ سیٹ خالی کر دی۔ دوستیوں اور جذباتی رفاقتوں میں کتنی ہی گرمی کیوں نہ ہو ان میں رشتوں والی مضبوطی اور پائیداری کبھی پیدا نہیں ہوتی۔ کسی نہ کسی موڑ پر مصلحتیں اور مفادات آڑے آجاتے ہیں اور پھر ہر فریق کا راستہ دوسرے سے جدا ہو جاتا ہے۔ جنت گل نے گھوم کر ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھنے سے پہلے مجھ سے گرمجوشی کے ساتھ ہاتھ ملایا پھر پک اپ اسٹارٹ کرکے یوٹرن لیا اور تیزی کے ساتھ حیدر آباد کی سمت میں روانہ ہوگئی۔ میں کچھ دیر تک وہیں کھڑا دور ہوتی ہوئی پک اپ کو دیکھتا رہا اور پھر سر جھکا کر ان روشنیوں کی طرف چل دیا جو سہراب گوٹھ کے قریب و جوار کی آبادی کی نشاندہی کررہی تھیں۔

پیدل طے کرنے کے لیے وہ فاصلہ خاصا طویل تھا۔ میں چنگی ناکے کے پُرہجوم علاقے سے گزرا تو فضا میں اندھیرا گہرا ہوچکا تھا۔ میں نے پہلی خالی ٹیکسی حاصل کی اور ایک صبر آزما قید سے نجات کے بعد شرف آباد کی طرف روانہ ہوگیا۔

جنت گل جب تک میرے ساتھ تھی اپنی ساری اچھائیوں اور برائیوں کے ساتھ میرے ہوش و حواس پر چھائی ہوئی تھی لیکن ایک بار اس کے بچھڑنے کا پورا یقین ہو جانے کے بعد اس کا خیال نئے مسائل کے دباؤ میں خود بخود دھندلانے لگا۔

میں نے شرف آباد کی جانی پہچانی گلی میں ٹیکسی سے اتر کر کرایہ ادا کیا اور زینے طے کرکے تیزی کے ساتھ جہانگیر والے فلیٹ کے سامنے جا پہنچا۔ میں نے چند لمحوں تک اندر کی سن گن لینے کی کوشش کی لیکن دوسری طرف سناٹا چھایا رہا تو میں نے ہولے سے اور کال بیل بجادی۔ اندر سے بھاگتے ہوئے قدموں کی دھمک دروازے کی طرف آئی اور دروازہ کھلتے ہی سلطان شاہ والہانہ انداز میں میرے سینے سے لپٹ گیا۔

اس کی تحیر زدہ آواز سن کر دیبا اور غزالہ بھی ڈرائنگ روم سے نکل آئیں۔ اس وقت تک میں سلطان شاہ کے ساتھ دروازہ عبور کرکے لابی میں داخل ہوچکا تھا۔ پھر مجھے اول خان بھی نظر آیا جو ڈرائنگ روم کے دروازے پر آکر رک گیا تھا۔

میں باری باری ان چاروں سے ملتا ہوا ڈرائنگ روم میں پہنچا تو میرے اوپر ہر طرف سے سوالات کی بوچھاڑ ہوگئی۔

اس وقت میں واضح طور پر دیکھ رہا تھا کہ میری خیروعافیت کے ساتھ واپسی پر غزالہ سب سے زیادہ خوش نظر آرہی تھی اور اس کے لیے اپنی اس خوشی کو چھپائے رکھنا دشوار ہورہا تھا۔

"آج میں نے بہت بڑا جُوا کھیلا تھا جس میں مجھے ناکامی نہیں ہوئی۔" اول خان نے پُرجوش انداز میں کہا۔ "کل ان لوگوں نے شہید ملت روڈ پر سلطان شاہ کو گھیرنے کی کوشش کی تھی لیکن میرے آدمیوں نے ان پر اتنی زبردست فائرنگ کی کہ وہ بھاگنے پر مجبور ہوگئے۔ ہوسکتا ہے کہ ان میں سے ایک آدھ مر بھی گیا ہو...."

"ایک مرا تھا۔" میں نے اس کی بات کاٹتے ہوئے کہا۔ "اس کی تدفین آج ہوئی ہے۔"

"گُڈ۔" وہ خوش ہو کر بولا۔ "یہ خبر ملنے کے بعد ہی میں شام کی پرواز سے کراچی آگیا تھا۔ اس وقت مجھے پہلی بار اندازہ ہوا کہ وہ لوگ پشاور میں بڑے خان کی حویلی کے گھیراؤ کے باوجود اپنی ضد پر اڑے رہیں گے جس کے نتیجے میں تم کو کوئی بھی نقصان پہنچ سکتا ہے۔ میرے لیے وہ صورت حال بہت تشویش ناک تھی۔"

"میں اپنی کتھا بعد میں سناؤں گا۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ "یہ بتاؤ کہ تم نے ان کی ہیروئن ہی واپس کی ہے یا اس کی جگہ کوئی اور سلوف پکڑا دیا ہے؟ اس کی مالیت تو کئی لاکھ بتائی گئی تھی۔"

"میں نے اپنی زندگی میں پہلی بار بلیک میلنگ کے آگے ہتھیار ڈالے ہیں۔" اول خان کے لہجے سے قلق کا اظہار ہو رہا تھا اور بقیہ تینوں اتنی دلچسپی کے ساتھ اس کی طرف متوجہ تھے جیسے کہانی کا وہ حصہ ان کے لیے نیا ہو۔ وہ کہہ رہا تھا۔ "انسانوں کو یرغمال بنا کر سودے بازی کرنے والے پیشہ ور لوگ بہت شاطر اور خطرناک ہوتے ہیں۔ ٹریڈ لائن کے دفتر سے ہاتھ آنے والی ہیروئن میری ہی تحویل میں تھی۔ میں نے آج ان کے آدمی کو ایک ہوٹل میں ملنے کا پیغام دیا تھا۔ چار بجے عبدالرحیم خان آیا تو میں نے ہیروئن اسے لوٹا دی۔ اس وقت سے میرے دل کی عجیب حالت تھی اور میں ڈر رہا تھا کہ کہیں ہیروئن لینے کے بعد وہ اپنے وعدے سے مکر جائیں لیکن شکر ہے کہ وہ لوگ زبان کے پکے ثابت ہوئے۔ تمہیں دیر ضرور ہوئی ہے لیکن تم لوٹ آئے ہو۔"

"عبدالرحیم خان کی اجازت ملنے سے پہلے میں آزاد ہوچکا تھا۔" میں نے کہا۔ "بس وہ عین وقت پر پہنچ گیا اور اس کے نتیجے میں اپنی جان سے ہاتھ دھو بیٹھا۔ اس کی لاوارث لاش اب کسی ہمدرد کی منتظر ہوگی۔"

ان لوگوں کے اصرار پر میں نے اپنی کہانی چھیڑ دی۔ جنت گل کے بارے میں میں نے بہت اختصار سے کام لیتے ہوئے صرف اتنا بتایا کہ وہ اپنے محبوب اور اس کے ماموں سے باغی ہوچکی تھی اس لیے میرا ساتھ دینے پر تل گئی۔ اس کا مقصد ان دونوں کو زک پہنچانا تھا اور اسی چکر میں عبدالرحیم خان اس کی گولی کا نشانہ بن گیا۔

میری احتیاط کے باوجود ویرا اور غزالہ کی آنکھوں میں بے یقینی کے آثار دور سے ہی پڑھے جاسکتے تھے لیکن میں نے ان دونوں کی طرف دھیان دیے بغیر اپنی کہانی پوری کر ڈالی۔ میں نے اپنے اور مافیا کے تعلق پر زبان نہیں کھولی تھی۔

عبدالرحیم خان کے قتل کی خبر اول خان کے لیے اچنبھے کا سبب ثابت ہوئی کیونکہ وہ شام کے چار بجے اس سے ملا تھا تو اس کے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ سودے بازی مکمل ہو جانے کے بعد وہ یوں اچانک مارا جائے گا۔ سوا دو پانچ دہ گل والے قصے میں سب لوگ ہی کسی نہ کسی طرح ملوث رہے تھے لیکن سب کے پاس ادھوری کہانیاں تھیں۔ جنھیں یکجا کیے بغیر وہ سب بے سروپا محسوس ہو رہا تھا۔ ہم لوگ کافی دیر تک اسی بحث میں الجھے رہے پھر غزالہ کو میرے بلکہ سب لوگوں کے کھانے کا خیال آیا اور وہ ویرا کے ساتھ وہاں سے اٹھ گئی۔

"یہ بتاؤ کہ تمہاری اچانک واپسی سے البرٹو ملیسا والے معاملات پر تو کوئی اثر نہیں پڑا ہوگا؟" میں نے انگڑائی لیتے ہوئے اول خان سے دریافت کیا۔ "بظاہر تمہاری وہاں سے اتنی جلد گلو خلاصی کے آثار نہیں تھے۔"

"ہاں۔" وہ میری طرف جھک آیا۔ "تم آج بے فکر ہو کر آرام کرلو۔ کل رات ایک مہم درپیش ہوگی۔ اسلام آباد کے تمام معاملات میں اپنے کمانڈر کو سونپ آیا ہوں۔ انھیں نمٹانے کے لیے شاید میری ضرورت پیش نہیں آئے گی۔"

"کل رات کی مہم کی نوعیت کیا ہوگی؟" میں نے تجسس کے ساتھ سوال کیا۔

اس نے ایک نظر سلطان شاہ کی طرف دیکھا اور کہا۔ "ویرا نے اسلام آباد کے واقعات کے بارے میں ان لوگوں کو بریفنگ دے دی ہے اور شاید یہ بھی بتا دیا ہے کہ البرٹو ملیسا کرنل جیسی جونز کے لیے کام کر رہا تھا۔"

"تم کوئی خفیہ بات کرنی ہو تو میں باہر چلا جاتا ہوں۔" سلطان شاہ نے اس کی بات کاٹتے ہوئے فوراً ہی پیشکش کر ڈالی۔ "بعد میں اندر لوٹ آؤں گا۔ مجھے معلوم ہے کہ ظفر کے روپ میں البرٹو ملیسا کیا کچھ کر رہا تھا۔"

"بے وقوف ہو تم۔" اول خان ہنس کر بولا۔ "میرے کہنے کا مقصد صرف یہ تھا کہ مجھے پرانی باتوں کا اعادہ کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ تم ہر بات سے واقف ہو۔ ٹیلی فون کے محکمے میں او ڈیانو کا ٹیلکس منقطع کرکے 'اس نمبر پر جو خفیہ مشین لگائی گئی تھی' اس پر آج ہی ظفر کے نام ایک گمنام پیغام آرہا ہے جو پرانے پیغام کے تسلسل میں ہے اور اسی رسم الخط میں لکھا ہوا ہے۔ اس کے مطابق پیغام دینے والا پرواز نمبر ایل ایچ آٹھ سو بارہ سے کراچی آیا ہے۔ اس کے استقبال کے لیے ہمیں ہوائی اڈے پر پوری طرح تیار رہنا ہوگا۔"

"یہ تو لفت ہنسا کی پرواز ہوئی۔ معلوم ہوتا ہے کہ فرینکفرٹ سے آرہی ہوگی۔"

"لیکن ضروری نہیں کہ پیغام دینے والا کوئی جرمن ہی ہو۔ وہ لندن یا کسی اور شہر سے بھی فرینکفرٹ کے راستے آسکتا ہے۔ مسئلہ یہ ہے کہ ہمیں اس کی آمد کی اطلاع مل گئی ہے لیکن ہم اس کے نام اور قومیت سے لاعلم ہیں۔ ایسی صورت میں ہم اس پرواز سے آنے والے متعدد مسافروں میں سے اسے کیسے تلاش کرسکیں گے؟"

"تمہارے ریکارڈ سے کرنل جیسی جونز اور اس کے آدمیوں کے بارے میں کیا معلومات حاصل ہوسکتی ہیں؟"

"کچھ بھی نہیں۔" اس نے مایوسی کے ساتھ کہا۔ "اس کے بارے میں مختصر کوائف ہمارے ریکارڈ میں ضرور موجود ہیں لیکن تفصیل نہیں ہے۔ دراصل وہ ایشیائی ملکوں کی طرف متوجہ ہی نہیں تھا اس لیے شاید اس کے بارے میں زیادہ کام کرنے کی ضرورت محسوس نہیں کی گئی۔"

"اس ناکافی پیغام کا مطلب ہے کہ البرٹو اسے پہچانتا تھا۔" سلطان شاہ بولا۔

"وہ تو بہت سے لوگوں کو پہچانتا ہوگا لیکن وہ جہنم واصل ہوچکا ہے اور ہم اندھیرے میں ہیں۔"

"پھر یہ ضروری بھی نہیں کہ کرنل جیسی جونز خود ہی یہاں آرہا ہو۔" سلطان شاہ نے اس مسئلے پر دماغ سوزی شروع کردی تھی۔ "وہ مبہم پیغام اس کے کسی آدمی کی طرف سے بھی ہوسکتا ہے۔"

"ان خامیوں کی وجہ سے ہم یہ موقع ضائع نہیں کرسکتے۔" میں نے اپنی جگہ پر پہلو بدلتے ہوئے کہا۔ "ہمیں کل ائرپورٹ پر وقت دینا ہوگا۔ ہوسکتا ہے کہ وہ اپنی کسی بوکھلاہٹ کی وجہ سے خود ہی ہماری نظروں میں آجائے۔"

"اس بارے میں ایک اور امکان پر غور کیا گیا تھا کہ فرینکفرٹ سے اس پرواز پر سوار ہونے والے مسافروں کے امیگریشن کارڈز کی تفصیلات حاصل کرلی جائیں۔ طیارے میں بورڈنگ مکمل ہونے سے یہاں پرواز پہنچنے تک سات آٹھ گھنٹے کا وقت مل جاتا ہے جب کہ ٹیلکس پر مطلوبہ معلومات چند منٹ میں یہاں آسکتی ہیں لیکن یہ راستہ بھی قابلِ عمل نہیں ہے۔" اول خان اس بارے میں گہرے اضطراب میں مبتلا نظر آرہا تھا۔

"یہ تجویز جاندار معلوم ہوتی ہے۔ طیارے پر سوار ہونے سے پہلے امیگریشن کارڈ میں سفر کی پچھلی اور اگلی منازل کے علاوہ سفر کا مقصد بھی درج کرنا ہوتا ہے۔ ان کوائف سے بھی کوئی نہ کوئی سراغ مل سکتا تھا۔ سب سے بڑی بات یہ ہے کہ مسافروں کے ناموں کی مکمل فہرست اور ان کی قومیتیں معلوم ہوسکتی ہیں۔" میں نے مسرت کا اظہار کیا۔

"ایسا ریکارڈ کسی قیمت پر نہیں مل سکتا۔" اول خان کے

جواب نے میری امیدوں پر اوس ڈال دی۔ "جب سے ہائی جیکنگ رجحانات کی وارداتوں میں اضافہ ہوا ہے۔ غیر ملکی کمپنیاں ایسے ریکارڈز کو انتہائی خفیہ رکھنے لگی ہیں۔ کسی خاص مسافر کا نام ہی پوری پرواز کے لیے خطرہ بن سکتا ہے۔ اپنے مطلوبہ شخص کو راستے سے ہٹانے کے لیے عالمی دہشت گرد یا کسی خاص ملک کے سیکرٹ ایجنٹ طیارے کو دوران پرواز اڑانے کی کوشش بھی کر سکتے ہیں۔ طیارے کے منزل مقصود پر پہنچنے تک ایسا ریکارڈ خفیہ اور سیل رکھا جاتا ہے۔ اس اصول سے اسے حاصل کرنا ناممکنات میں سے ہے۔"

"اس بارے میں صبح بات ہوگی۔" اول خان نے ایک گہرا سانس لے کر اپنی جگہ چھوڑ دی۔ "میرے لیے آج کا دن بہت لمبا ہو گیا ہے اور تم کو بھی آرام کی ضرورت ہے۔"

غزالہ نے کھانے کے لیے اسے روکنے کی کوشش کی لیکن اس نے مسکرا کر اسے یاد دلایا کہ اس کی بیوی بھی گھر پر اس کا انتظار کر رہی ہوگی جب کہ مجھے غزالہ کی توجہ کی ضرورت تھی۔ غزالہ لاجواب ہو گئی اور اول خان رخصت ہو گیا۔

"تم نے اپنے شبہات کو حقیقت ثابت کر کے ہی دم لیا۔" کھانے کی میز پر غزالہ نے بات چھیڑی۔ "زریا نے البرٹو ملیجا کے بارے میں جو لرزا دینے والی کہانیاں سنائی ہیں، ان سے دل دہل کر رہ گیا ہے۔ اس خبیث نری نے بے چارے ظفر کا نہ جانے کیا حشر کیا ہوگا۔ اس کا تو اب کچھ پتا ہی نہیں چل سکتا۔"

"اس بات میں کوئی شبہ نہیں کہ ظفر کی اصلیت پر سب سے پہلے زری نے شبہ ظاہر کیا تھا۔" زریا نے کھلے دل کے ساتھ اعتراف کیا۔ "میرا نظریہ ہی الگ ہے۔ اول خان بھی ذیشی کے خیال سے متفق نہیں تھا۔"

"حالانکہ اس شبہے کی بنیاد تم نے ڈالی تھی۔ ظفر اور البرٹو ملیجا کے قریبی شباہت کا علم ہونے کے بعد ہی میں نے اس کی حرکتوں کا تنقیدی جائزہ لینا شروع کیا تھا ورنہ یہ بات ابھی سامنے نہ آتی۔"

زریا میری طرف دیکھتے ہوئے ہنس پڑی۔ "معلوم ہوتا ہے کہ تمہاری کھوپڑی میں کوئی ریڈار لگا ہوا ہے جو ہر وقت اور ہر سمت میں کام کرتا رہتا ہے۔ پی سے بغاوت کے بعد تمہاری سوچ ہی بدل کر رہ گئی ہے۔"

غزالہ کو ان باتوں سے زیادہ البرٹو ملیجا کی سنسنی خیز سرگرمیوں میں دلچسپی تھی۔ اس نے فوراً ہی گفتگو کا رخ اپنے پسندیدہ موضوع کی طرف موڑتے ہوئے پوچھا۔ "دھماکے سے بچنے والے ان بندروں کا کیا بنا جن کے جسموں میں بالکل نئی قسم کے طاقتور کیمرے لگے ہوئے تھے؟"

"وہ دھماکوں سے بچ گئے ہیں۔ جو زندہ ہیں ان کی حفاظت کی جا رہی ہے تاکہ ان کی کاٹ چھانٹ کر کے ان کیمروں کی اصل کارکردگی کا اندازہ لگایا جا سکے۔ اس کام کے لیے باہر سے آنے والے کسی ماہر کا انتظار ہے۔"

"سوار پنجندہ گل کے فرشتوں کی طرف سے نگرانی اور ڈرانے دھمکانے کا سلسلہ شروع نہ ہو گیا ہوتا تو شاید تم ابھی تک اسلام آباد ہی میں بیٹھے رہتے؟" غزالہ نے شکایت بھرے انداز میں سوال کیا۔

"میں وہاں بھی مصروف تھا۔ تم زریا سے پوچھ سکتی ہو کہ ہماری کتنی راتیں بھاگ دوڑ میں بیدار ہوئی ہیں۔"

غزالہ جلنے لگی۔ "تم دونوں ہر وقت یک زبان رہتے ہو۔ مجھے معلوم ہے کہ زریا تمہاری بات کی تائید کرے گی۔ آخر کو وہ بھی اسلام آباد میں تمہارے ساتھ ہی رہ رہی تھی۔ تمہارے ساتھ یہ بھی بھاگتی دوڑتی رہی ہوگی۔"

زریا نے اس کے جملوں میں پوشیدہ طنز کو بھانپ لیا اور تلخ سی مسکراہٹ کے ساتھ بولی۔ "یہ تمہاری خام خیالی ہے۔ ذیشی مجھ سے اپنا مطلب نکالنے کے باوجود مجھ سے بہت سی باتیں پوشیدہ رکھتا ہے اور میں پوری کوشش کے باوجود ان باتوں سے لاعلم ہی رہتی ہوں۔ میرا یہ حال ہے کہ میرے کئی راز ہر وقت تمہارے سامنے رہتے ہیں۔"

میں اس کا اشارہ سمجھ گیا لیکن مجھے اپنی مدافعت میں کچھ نہ کچھ کہنا ہی تھا۔ "ہو سکتا ہے کہ بعض اوقات تم کو ایسا محسوس ہوتا ہو لیکن حقیقت اس کے برعکس ہے۔ میں دیدہ دانستہ تمہیں اندھیرے میں رکھنے کی کوئی کوشش نہیں کرتا۔ تم حساس نوعیت کے معاملات میں بھی میرے اہم رازوں میں شریک رہی ہو۔"

"جب تم چاہتے ہو تو مجھے ہم راز بنا لیتے ہو اور جب چاہتے ہو بالکل الگ کر دیتے ہو۔" زریا میری طرف دیکھتے ہوئے بولی۔ "اب تم سوار پنجندہ گل والے واقعے کو ہی لے لو۔ اگر مجھے مجبوراً اول خان سے رجوع نہ کرنا پڑتا تو میرے فرشتوں کو بھی علم نہ ہو پاتا کہ ان واقعات کا تعلق مافیا اور نرڈ اتنی پر آنے والی تباہی سے ہے۔ اول خان نے بھی اپنی جھونک میں کچھ باتیں بتا دی تھیں لیکن جلد ہی اسے میری لاعلمی کا احساس ہوا۔ اس نے سختی کے ساتھ اپنی زبان بند کر لی۔ مجھے یہ بتاؤ کہ یاسین ناکھ کی ہیروئن سے تمہارا کیا تعلق تھا؟ کیا تم مافیا کی تباہی کے بارے میں اسی قدر معصوم اور بے خبر تھے جتنا خود کو ظاہر کرتے رہے تھے؟"

"نرڈ اتنی پر کارروائی والی رات میں گھر سے ضرور غائب تھا لیکن میرا اس واقعے سے کوئی تعلق نہیں تھا۔ وہ خالص پولیس ایکشن تھا جس میں ایس پی ایف والوں کی مدد لی گئی تھی۔ یہ بھی مجھے بعد میں معلوم ہوا تھا۔"

"میرا اندازہ ہے کہ تم نے مافیا کی صفوں میں اپنی جگہ پیدا کر کے ان کی گردن اڑائی ہے۔"

"تمہاری سوچ پر میں پابندی نہیں لگا سکتا لیکن تم خود سوچو کہ جب میں نے ہیروئن کے کاروبار میں پی والوں کی کھلی مخالفت مول

لی تھی تو میرے مافیا میں شامل ہونے کا کیا جواز تھا؟"
"اس کے بعد ان کے قدم اکھاڑ پھینکنے کے لیے تم کچھ بھی کر سکتے ہو۔ تم شاید بھول گئے ہو کہ ابتدا میں مافیا والوں نے میرے خلاف تمہاری بھرپور مدد کی تھی اور میں ان واقعات سے پوری طرح باخبر ہوں۔"
"پھر تمہیں یہ بھی معلوم ہوگا کہ میں نے ان کی پیشکش کو ٹھکرا دیا تھا۔" میں اپنے موقف پر اڑا رہا۔
"ہو سکتا ہے کہ تم نے ان سے کوئی خفیہ ساز باز کر لی ہو۔ اب تو میں یہ بھی سوچنے پر مجبور ہو گئی ہوں کہ مکاؤ میں تمہاری موجودگی کے دوران میں مافیا کے ڈان نیشی کاؤ کا قتل کوئی اتفاقی واقعہ نہیں تھا۔ ہو سکتا ہے کہ مافیا کو نقصان پہنچانے کے لیے تم ہی نے خود سارا منصوبہ تیار کر کے نیشی کاؤ کو ہلاک کیا ہو۔"
"دل میں شبہات گھر کر جائیں تو دور از کار امکانات بھی حقیقت کا روپ دھارتے نظر آنے لگتے ہیں۔" میں نے تناؤ دور کرنے کے لیے اس کا مضحکہ اڑاتے ہوئے کہا۔ "تھوڑی دیر میں تم یہ بھی کہہ سکتی ہو کہ پاکستان میں کھونڈ کی بنیاد میرے ہی ایما پر رکھی گئی تھی تاکہ میں اس کے بہانے البرٹو کو مروا سکوں۔"
"بات کو مذاق میں ٹالنے کی کوشش نہ کرو۔" اس کی سنجیدگی میں ذرا بھی فرق نہیں آیا۔ "مجھے اپنے سوالات کے جوابات درکار ہیں۔ میں احمق نہیں ہوں جو یک طرفہ طور پر ہمیشہ تمہارا ساتھ دیتی رہوں گی۔"
"تم نے ابھی تک کوئی ڈھنگ کا سوال ہی نہیں کیا جو میرے کسی جواب کی ضرورت ہو۔"
"جب تمہارا مافیا سے کوئی تعلق نہیں تھا تو سردار پائندہ گل کے آدمی بائیس لاکھ روپے کی ہیروئن کے سلسلے میں تمہارے پیچھے کیوں لگے تھے؟ پائندہ گل کوئی اناڑی آدمی نہیں ہے ہیروئن کے بادشاہوں میں شمار کیا جاتا ہے اور وہ اپنے دھندے کے اسرار و رموز کو بہت اچھی طرح سمجھتا ہے۔"
"یہ درست ہے کہ اس نے بائیس لاکھ کی ہیروئن مافیا والوں کو ادھار دی تھی۔" میں نے لمحہ بھر سوچنے کے بعد اعتراف کرتے ہوئے کہا۔ "ٹریڈ لائن کی بربادی کے بعد وہ اپنی ڈوبی ہوئی رقم کی بازیابی کے لیے میدان میں اترا تو اسے علم ہوا کہ ایک زمانے میں مافیا میری بھی سرگرم طرف دار رہی ہے۔ مافیا کے حمایت یافتہ لوگوں میں سے میرے علاوہ کوئی اور نام اس کے سامنے نہیں تھا اس لیے وہ میرے پیچھے لگ گیا۔ بس یہ سارا قصہ یہیں سے شروع ہوا تھا۔ اس کے علاوہ اس میں کوئی جان نہیں تھی۔"
اس نے اپنا نچلا ہونٹ دانتوں میں دبا کر مجھے گھورا پھر سختی سے بولی۔ "دیکھو، تم مجھے باتوں میں اڑانے کی کوشش نہ کرو۔ میں پھر کہہ رہی ہوں کہ میری کھوپڑی سنک گئی تو ہم دونوں ہمیشہ کے لیے ایک دوسرے کی دوستی سے محروم ہو جائیں گے۔ گہری دوستی کے بعد ہونے والی دشمنی بہت خون آشام اور لرزہ خیز ہوتی ہے۔"
اس کی آنکھوں سے مترشح کیفیت سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ دھمکی کو عملی جامہ پہنانے کا ارادہ رکھتی تھی۔
"تم دونوں تو واقعی لڑنے کے موڈ میں معلوم ہوتے ہو۔" غزالہ نے بڑھتی ہوئی تلخی کا اندازہ لگاتے ہوئے ہماری گفتگو میں دخل دیا پھر ویرا سے مخاطب ہو گئی۔ "سچ بات یہ ہے کہ اس نے مکاؤ کے بارے میں تم سے کوئی غلط بیانی نہیں کی۔ نیشی کاؤ کے قتل کی دیدہ دلیرانہ واردات پر ہر شخص حیران رہ گیا تھا۔ اس وقت تو ہم تینوں تو ڈون کوانگ فو کے آدمیوں کی کڑی نگرانی میں تھے۔"
"میرا مشورہ ہے کہ تم میرے اور ڈیٹی کے جھگڑے سے دور رہو۔" ویرا نے بہت تلخی کے ساتھ غزالہ کو مشورہ دیا۔ "تم تو اسے ایک سعادت مند بیوی کی نظروں سے دیکھتی ہو اس لیے تمہیں اس کی ہر سچی اور جھوٹی کہانی پر یقین آجاتا ہے۔ بعض اوقات تم اس کی صداقت پر شبہ کرتے ہوئے بھی اپنا یقین ظاہر کرنے پر مجبور ہو جاتی ہوگی لیکن میرا معاملہ مختلف ہے۔ میں نے اسے دوست اور دشمن کے ہر روپ میں آزمایا ہے اور میری ناقص رائے ہے کہ اس سے زیادہ مکار اور عیار شخص ملنا محال ہے۔ ہمیں اغوا کرنے والوں نے جو باتیں کی تھیں انہوں نے مجھے چکرا کر رکھ دیا تھا۔ میرا خیال ہے کہ میرے بے ہوش ہونے کے بعد ڈیٹی نے ان سے کچھ اور باتیں کی ہوں گی۔"
"میری ان سے زیادہ بات نہیں ہوئی۔" میں نے اسے سمجھانا چاہا۔ "وہ مجھ سے بائیس لاکھ روپے یا اس ہیروئن کی واپسی کا مطالبہ کر رہے تھے جو ٹریڈ لائن کے دفتر میں دی گئی تھی۔ میں اس قصے سے لاعلم تھا لیکن وہ کچھ سننے پر آمادہ نہیں تھے۔ مجھے ایک کمرے میں بھوکا پیاسا رکھا گیا تھا اور تم لوگوں کی طرف سے کارروائی شروع نہ ہوتی تو شاید وہ مجھے شنگھائی روانہ کر دیتے۔"
ویرا کے ہونٹوں پر زہریلی مسکراہٹ ابھر آئی۔ "بھوک پیاس کی کہانی سنا کر مجھے متاثر کرنے کی کوشش نہ کرو۔ ہم لوگ ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے رہتے تب بھی تم نکل آنے میں کامیاب ہو جاتے۔ تم خود بتا چکے ہو کہ چھوٹے خان کی بائی گیتو نے تمہیں قید سے نکال دیا تھا۔"
"وہ موقع بھی اس وجہ سے پیدا ہوا کہ اول خان نے چھوٹے خان کو مذاکرات کے لیے بلا لیا تھا۔ اس کی موجودگی میں تو وہ چاہتے ہوئے بھی کچھ نہیں کر سکتی تھی۔"
"ڈیٹی کے بارے میں تمہاری رائے بہت سخت ہے۔" غزالہ سیدھے اٹھتے ہوئے بولی۔ "اپنے پیچیدہ معاملات کو تم دونوں خود ہی بہتر طور پر نمٹا سکتے ہو۔ اس میں میری مداخلت بات بگاڑ سکتی ہے۔"
ویرا نے مسکرا کر اس کی طرف دیکھا پھر فوراً ہی سنجیدہ ہو کر میری طرف متوجہ ہو گئی۔ "تم مجھے یہ یقین دلانا چاہ رہے ہو کہ ہر بار تم مسلسل اتفاقات کا نشانہ بنتے رہے ہو۔ اتفاق سے پائندہ گل

نے تم سے ایک انوکھا مطالبہ کر دیا اور اتفاق سے زیڈ آئی ٹن سے بھی جانے والی ہیروئن اول خان کی تحویل میں تھی اس لیے تمہاری رہائی یقینی ہو گئی ورنہ تم شنگھو والی لے جائے جا سکتے تھے؟"

"تمہیں نسیمی سے ایسا ہی ہوا ہے۔ میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ زیڈ آئی ٹن سے ہیروئن برآمد ہوئی ہو گی اور وہ پولیس کے بجائے اول خان کے قبضے میں ہو گی۔" میں نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔ میری وہ بات سو فیصد درست تھی اس لیے میں نے اس میں مزید زور پیدا کرنے کے لیے مزید کہا۔ "تم چاہو تو اول خان کو فون کر کے پوچھ سکتی ہو کہ میں کس حد تک سچا ہوں۔"

"یہ سب عقل میں نہ آنے والی باتیں ہیں۔" وہ الجھن میں مبتلا ہونے لگی تھی۔ "میرا دل گواہی دے رہا ہے کہ تم کسی نہ کسی طرح مافیا میں ملوث تھے اور اول خان نے تمہارے ہی ایما پر حبیب جیوانی کی گردن میں پھندا ڈالا تھا۔ بائندہ گل جانتا تھا کہ تم مافیا میں ہو اسی لیے اس کے نوکیوں کو تمہاری تلاش تھی مگر میں جانتی ہوں کہ میں اپنی چھٹی حس کے اس مشاہدے کو ثابت کرنے سے قاصر ہوں اس لیے مجھے تمہارا ہی راگ سننا پڑے گا۔"

"فرض کرو کہ سب کچھ اسی طرح ہوا ہو جیسے تم سوچ رہی ہو تو صورت حال کیا ہوتی؟"

"مجھے حبیب جیوانی یا مافیا کے کسی کارندے سے کوئی ہمدردی نہیں تھی۔" اس کی تیوریاں چڑھ گئیں۔ "جہاں سے تم کا صفایا ہونے کے بعد انہیں بھی پنپنے کا کوئی حق نہیں تھا۔ اچھا ہوا کہ سب کچھ ختم ہو گیا۔ مجھے صدمہ صرف اس بات کا ہے کہ یہ ایک دو روز میں نہیں ہوا ہو گا۔ تم نے اس طویل عرصے میں مجھے اندھیرے میں رکھا۔ تم نے مجھے اعتماد میں لیا ہوتا تو شاید میں نے بھی تمہاری کچھ مدد کی ہوتی۔"

"اگر تم نتائج سے مطمئن ہو تو پھر غصہ تھوک دو۔" میں نے ڈھٹائی سے کہا۔ "تم بلاوجہ میری طرف سے بدظن ہو رہی ہو۔ میں نے تمہارے ساتھ کافی عرصے سے دوہرا کھیل نہیں کھیلا ہے۔"

"اور جنت گل کے بارے میں بھی تم کچھ چھپا رہے ہو۔" وہ لمحہ بھر خاموش رہنے کے بعد بولی۔

مجھے خوشی ہوئی کہ اس نے اپنے کھڑے کیے ہوئے محاذ سے پسپائی اختیار کر کے موضوع بدل دیا تھا۔ میں نے سلطان شاہ کی نظر بچا کر اسے آنکھ مارتے ہوئے کہا۔ "میں غزالہ کے سامنے وہ نکتہ بیان نہیں کر سکتا تھا جو اسے راہ پر لانے کے لیے ادا کرنے پڑے تھے تم خود سمجھ سکتی ہو کہ جنت گل جیسی زخم خوردہ لڑکی کا دل محبت کی اداکاری سے ہی جیتا جا سکتا تھا۔ میں اس بات کے اعتراف میں کوئی عار نہیں سمجھتا۔"

"اس کی کہانی حیرت ناک طور پر میری زندگی سے ملتی جلتی ہے۔ جانے کیوں یہاں عورتوں کو ماں بنانے والے مرد ہر جگہ یکساں ظالم اور سفاک کیوں ہوتے ہیں؟ مجھے جنت گل سے ہمدردی محسوس ہونے لگی ہے۔"

"اس کے بارے میں ہم پھر کبھی بات کر سکتے ہیں۔ میں غزالہ کے سامنے اس موضوع پر زیادہ تفصیل میں نہیں جانا چاہتا۔" میں نے دھیمی آواز میں کہا۔ "وہ میری طویل غیر حاضری سے ویسے ہی اکھڑی ہوئی ہے۔"

دیبا نے میری بات مان لی اور سگریٹ سلگانے میں مصروف ہو گئی۔

دیبا اور جنت گل میں یہ مشابہت تھی کہ دونوں اپنے اپنے باپ کی ناجائز اولادیں تھیں جنہیں کھلے دل سے تسلیم نہیں کیا گیا تھا لیکن میرے نزدیک وہ بات صرف مشکوک نسبی ہی مشترک تھی۔ اس اعتبار سے وہ موضوع غزالہ کے لیے بھی تکلیف دہ ہو سکتا تھا جب کہ میں اس کے پرانے زخموں کو کریدنے سے گریز کر رہا تھا۔

غزالہ کو قدرت نے ماں اور باپ دونوں ہی کے شفقت آمیز سائے سے نوازا تھا لیکن میں اچھی طرح جانتا تھا کہ غزالہ کو اندر ہی اندر یہ کرب کھائے رہتا تھا کہ اس کی ماں کا تعلق دنیا کے اس قدیم ترین بازار سے تھا جہاں جسموں کی خوبیاں تولا اور گنوا کر سالم عورتوں کے مول چکائے جاتے ہیں۔ کرنل زوار زیدی نے شمع کو اس بازارِ خرافات سے اٹھا کر اپنی بیوی بنانے کا جو عزم فیصلہ کر کے ناقابلِ بیان اخلاقی جرأت کا ثبوت دیا تھا لیکن اس بے چارے کو اپنی اس جرأت کے نتیجے میں اپنے پورے خاندان کی نفرت کا نشانہ بننا پڑا تھا۔ شمع پر ماضی کے طعنوں کے ساتھ پھر گھر کے دروازے بند کر دیے گئے اور اس عورت کو اپنا غم بھلانے کے لیے نشے کے سمندر میں پناہ لینی پڑی۔ پھر ماں کا یہی نشہ اس کے اکلوتے بیٹے کامران کی دیوانگی کا سبب بن گیا۔ رشتے داروں کی نفرتوں کا نشانہ بننے کے بعد وہ گھر آ کر اپنے ہی خول میں مست رہنے کا عادی ہو چلا تھا کہ کامران کی دیوانگی نے شمع کو دن رات نشے میں رہنے پر مجبور کر دیا تاکہ وہ اپنے احساسِ جرم سے چھٹکارا حاصل کر سکے پھر ایک دن اسی نشے نے اسے موت کی دہلیز پار کرا دی۔ کرنل زوار زیدی نے دل شکستگی کے عالم میں خودکشی کر لی۔ غزالہ میری پناہ میں تھی اور جب اس کا بھائی کامران بھی موت کے گھاٹ اتار دیا گیا تو غزالہ کے دل کے زخم اور گہرے ہو گئے۔ رشتے داروں نے پھر بھی پلٹ کر اس کی خبر نہیں لی۔ مجھے اچھی طرح یاد تھا کہ کرب اور انتہائی مایوسی کے عالم میں ایک بار اس نے کہا تھا کہ انسان خدا کو ناراض کر کے اس کی زمین پر سدا سکھی رہ سکتا ہے لیکن اپنے جیسے انسانوں اور رشتے داروں کی مرضی سے انحراف کرنے کے بعد وہ زندگی بھر کڑھتا اور بلبلاتا ہی رہتا ہے۔ میں غزالہ کے سامنے جنت گل کی کہانی چھیڑ کر ان زخموں کو ہرا نہیں کرنا چاہتا تھا۔

دیبا ہاتھ دھونے کے لیے اٹھی تو غزالہ چائے کی ٹرے لے

میں نے ریوالور کیبرالماری کے مقفل خانے میں موجود رقم گنی تو پانچ ہزار روپے سے بھی کم رہ گئی تھی۔ کوئی ہنگامی ضرورت پیش آنے پر وہ رقم ایک جھٹکے کے لیے بھی ناکافی تھی جب کہ میرے علاوہ غزالہ اور سلطان شاہ کا انحصار بھی اسی خانے پر تھا۔

○☆○

اگلی صبح کا آغاز خاصے ناخوشگوار انداز میں ہوا۔ میں غزالہ کے شکوے اور شکایات سے نمٹ کر دیر سے سویا تھا اس لیے اس وقت آنکھیں کھولنے کو طبیعت نہیں چاہ رہی تھی لیکن دروازے پر ہونے والی تیز دستکوں کے جواب میں "میں نے بستر پر پڑے پڑے زور سے آواز لگائی تو مجھے باہر سے سلطان شاہ کی آواز سنائی دی۔

"باہر آئیے۔ تمہارا ٹیلی فون ہے۔" وہ اونچی آواز میں مجھے اطلاع دے رہا تھا۔

"کہہ دو کہ میں سو رہا ہوں۔ بعد میں فون کرلوں گا۔" میں نے کروٹ بدل کر جھلاہٹ کے ساتھ کہا۔

"وہ کہتا ہے کہ میں تمہیں اٹھادوں۔ اسے بہت ضروری بات کرنی ہے۔ سردار بانحدہ گل بول رہا ہے۔"

بانحدہ گل کے نام نے میری نیند اڑا دی اور میں ہڑبڑا کر بستر سے نیچے اتر آیا۔ اس اثنا میں غزالہ بھی بیدار ہو چکی تھی۔

میں دروازہ کھول کر اسی حالت میں باہر نکلا اور ڈرائنگ روم میں پہنچ کر میز پر رکھا ہوا ریسیور اٹھالیا۔

"کون بول رہا ہے؟" میری ہیلو کے جواب میں دوسری طرف سے بھاری اور تحکم آمیز آواز سنائی دی جو میرے کانوں کے لیے اجنبی نہیں تھی کیونکہ میں عبدالرحیم خان کے فلیٹ سے سردار بانحدہ گل سے بات کر چکا تھا۔

"بات کرو۔ میں زیبی بول رہا ہوں۔ تم نے مجھے گہری نیند سے بیدار کرایا ہے۔" میں نے نیند کی جھونک میں "اس سے ذرا بھی مرعوب ہوئے بغیر" جھلا کر کہا۔ اس وقت میں اس کا قیدی یا یرغمالی نہیں تھا جو رعب کی بات کرتا۔

"تمہیں اپنی آزادی مبارک ہو۔" سردار بانحدہ گل کی آواز سرد اور چبھتی ہوئی تھی۔ "لیکن مجھے تمہاری آزادی کی بہت بڑی قیمت ادا کرنی پڑی ہے۔ میرا بھانجا اپنے گھر میں مُردہ پایا گیا ہے۔ تم بھی اسی گھر میں لے جائے گئے تھے۔ میں یہ جاننا چاہتا ہوں کہ تم کو اس قتل کے بارے میں کچھ معلوم ہے یا تم اسے زندہ چھوڑ کر آئے تھے؟"

"اس کے قتل میں میرا کوئی ہاتھ نہیں ہے....." میں نے لاشعوری طور پر اپنی صفائی پیش کرنی شروع کردی لیکن اس نے نہایت سرد مہری کے ساتھ میری بات درمیان میں کاٹ دی۔

"میں جانتا ہوں کہ تمہارے وارثوں نے میری مانگ پوری کر دی تھی۔ عبدالرحیم خان کا آدمی رات کے جہاز سے مال لے کر میرے پاس پہنچ چکا تھا۔ اسی کے بعد کی خبر ہے کہ مرحوم کو کسی نے گولی ماردی۔ میری مانگ پوری ہونے کے بعد تمہیں آزاد ہو جانا تھا۔ تم اسے نہیں مار سکتے۔ مجھے اتنا بتادو کہ تم نے کس وقت اسے زندہ چھوڑا تھا؟"

وہ بہت سیدھا اور آسان سا سوال تھا لیکن میرے بدن میں بیک وقت سیکڑوں چیونٹیاں سی رینگنے لگیں۔ اس آسان سوال کے جواب پر سردار بانحدہ گل کے بذ قتل کا دارومدار تھا۔

میرے اور جنت گل کے علاوہ اس قتل کا کوئی چشم دید گواہ نہیں تھا۔ میں آزاد اور خود مختار تھا۔ جنت گل روپوشی اختیار کر چکی تھی۔ میرے لیے بہت آسان تھا کہ میں عبدالرحیم خان کو زندہ چھوڑ آنے کا ذکر کر کے اپنی ذات کو اس جھگڑے سے بالکل الگ کر لیتا لیکن جنت گل "سردار بانحدہ گل کو رسوا کرنے کی مہم پر نکلی ہوئی تھی۔ اس کے انتقام کا محور میری ذات پر قائم تھا کیونکہ میں ہی چھوٹے خان کا یرغمالی تھا اور وہ سردار بانحدہ گل کے ایک یرغمالی کو اپنی بیج سے قوت آشنا کرانے کے حوالے سے اسے بدنام کرنے کا عزم رکھتی تھی۔ وہ شہر میں آکر لوگوں کو یہ بھی بتا سکتی تھی کہ اس نے چھوٹے خان کو اسی یرغمالی کے سامنے ہلاک کیا تھا۔ جنت گل کے اسے سچ سامنے آتا تو سردار بانحدہ گل پر میرا جھوٹ کھل جاتا۔ وہ بہت ظالم اور متکبر مزاج آدمی تھا۔ اس ایک جھوٹ پر ہی اپنے پورے قبیلے کو میری بیخ کنی پر مامور کر سکتا تھا اور میں اس ناپسندیدہ صورت حال سے بچنا چاہ رہا تھا۔

میں نے لمحوں ہی لمحوں میں وہ تجزیہ کر کے "بہت احتیاط سے سچ بولنے کا فیصلہ کر لیا۔

"تم ٹھیک سوچ رہے ہو۔ وہ میری آزادی کا پیغام لے کر آیا تو زندہ تھا مگر میں وہاں سے نکلا تو وہ اپنے آخری سانسوں پر تھا۔ اس کی پشت میں میرے سامنے گولی ماری گئی تھی۔"

"اس کا قاتل کون تھا؟" اس نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر سرد اور دبی آواز میں پوچھا۔

"جنت گل۔" میں بس اسی قدر کہہ سکا کیونکہ سردار بانحدہ گل نے کسی وحشی بھینسے کے ڈکرانے کے انداز میں "حلق کے بل وہی نام دہرایا تھا۔

"کہاں گئی وہ؟ مجھے اس کے بارے میں بتاؤ!" اس کی آواز میں انتقام کی تڑپ پیدا ہو گئی۔

"مجھے کچھ نہیں معلوم کہ وہ وہاں سے نکل کر کہاں گئی۔ میں بالکل نہتا اور ان دونوں کا یرغمالی تھا۔ اس لیے ان کے آپس کے جھگڑے میں دخل نہیں دے سکا۔ چھوٹے خان کا خون دیکھتے ہی میں وہاں سے بھاگ نکلا۔"

"میں تمہارا احسان مند ہوں کہ تم نے مجھے میرے دشمن کے نام سے آگاہ کر دیا۔ اب میں اسے خود سمجھ لوں گا۔" سردار بانحدہ گل کی غصے سے کانپتی ہوئی اس آواز کے ساتھ ہی فون بے جان ہو گیا۔

میں مبہوت اور سحر زدہ انداز میں چند سیکنڈ تک ریسیور یوں ہی اپنے کان سے لگائے کھڑا رہا۔ پھر آہستگی سے اسے کریڈل پر رکھ دیا۔ غزالہ حیرت سے پلکیں جھپکاتی ہوئی میرے قریب کھڑی تھی۔

انسان کے دل میں گناہ کا پہلا بیج پھوٹتا ہے تو وہ بہت حسین اور بے ضرر نظر آتا ہے لیکن جب گناہ پر لذت کا ثمر سامنے آتا ہے تو انسان اندر سے دہل کر رہ جاتا ہے۔ جنت گل بس تھوڑی دیر کے عیش و نشاط کا نام تھا۔ اس نے اپنے ہری بھری وجود کو ساری رعنائیوں کے ساتھ میرے سپرد کیا تو میرے تصور میں یہ خیال سمایا ہوا تھا کہ بند دیواروں میں کچھ دیر کے لیے جنم لینے والی حسن و جمال کی اس رنگین کہانی کا کوئی گواہ نہیں ہوگا اور میں خانوں کی سجا رکھی ہوئی اس فصل کی خوشہ چینی کرکے ارمان انگیز یادوں میں ڈوب جاؤں گا۔ کسی کو کانوں کان بھی پتا نہیں چل سکے گا کہ وہاں کیا کچھ ہو چکا ہے لیکن چھوٹے خان کے قتل کے بارے میں سردار پائندہ گل کی آواز کی گھن گرج سن لینے کے بعد میرے معدے میں گرہیں سی پڑنی شروع ہو گئی تھیں۔

میں خان! اس کے عتاب سے ذرا بھی خوف زدہ نہیں تھا۔ مجھ پر اس لمحے یہ انکشاف ہوا کہ میں نے جنت گل کی سازش کا ایک فریق بن کر اپنے لیے بھی ذلت و رسوائی مول لے لی تھی۔ اچھائی اچھے انسانوں کے اندر گہری ہے اور ان کے دلوں میں پروان چڑھتی ہے لیکن بدی کی کوئی سرحد نہیں ہوتی۔ اسے جہاں راہ ملتی ہے' وہ آکاس بیل کی طرح پھیلتی اور بڑھتی چلی جاتی ہے۔ یہ ضروری نہیں تھا کہ جنت گل کی پھیلائی ہوئی کہانیاں' پہاڑوں کے اس پار رہ کر سردار پائندہ گل کو ہی ذلیل و خوار کرتی رہتیں۔ وہ چھوٹے خان کا خون ہونے کے بارے میں مجھے فون کر چکا تھا تو اپنی عزت کا خون ہونے کے بعد دوبارہ بھی فون کر سکتا تھا۔ وہ میرے ساتھیوں کو سب کچھ بتا سکتا تھا۔ بس وہی ایک خوف تھا جس نے میرے وجود کو مروڑ کر رکھ دیا تھا اور میں غزالہ سے آنکھ نہیں ملا پا رہا تھا۔

"کیا کہہ رہا تھا' سردار پائندہ گل؟" باہر سے سلطان شاہ نے سوال کیا۔

"اسے چھوٹے خان کے قتل کی خبر مل گئی ہے۔ اس پر لعنت بھیجو اور ناشتے کی تیاری کرو۔" میں نے ڈرائنگ روم سے باہر نکلتے ہوئے بے پروایانہ انداز میں کہا اور ان دونوں کے مزید سوالات سے بچنے کے لیے سیدھا غسل خانے میں گھستا چلا گیا۔

ناشتا کرتے ہوئے' میں نے میز پر پڑے ہوئے اخبارات کا سرسری جائزہ لیا تو ان میں مجھے چترال کا ایک پرانا اخبار بھی نظر آیا۔ میں نے تجسسانہ انداز میں اندر کے صفحات دیکھے تو سمجھ لیا کہ اول خان وہ اخبار ہمارے لیے ہی لایا ہوگا۔ اس میں شہباز خان کی عبرت ناک تصویر نمایاں انداز میں چھپی ہوئی تھی۔ وہ بالوں سے محروم چہرے کے ساتھ' بالکل برہنہ حالت میں کوڑے کے ایک ڈھیر پر پڑا ہوا تھا۔ اس کے جسم کے کھلے ہوئے حصوں پر پٹیاں چپکی ہوئی تھیں۔ اسلام آباد کے بارسوخ شہباز خان کی درگت کس نے بنائی؟ اس دو کالمی سرخی کے نیچے سیاہ حاشیے میں چھپا ہوا متن بھی خبر نگاری کی ذہانت کا شاہکار اور دردِ معنی تھا۔ اس میں شہباز خان کے گہرے مراسم اور اس کے معروف و مقبول مہمان گھر کے حوالے سے اس کے ان نامعلوم دشمنوں پر [illegible] گئی تھی جنھوں نے اسے اس حال کو پہنچایا تھا۔ اس خبر کو خبر نگار نے تصویر پر بس نہ کرتے ہوئے شہباز کی لفظی تصویر بھی کی تھی جسے مشکل آرائی کے ساتھ ہی [illegible] میں بھی [illegible] جا سکتا تھا۔

اس دوران میں غزالہ ناشتے وغیرہ سے فارغ ہو کر گھر کی [illegible] ضروریات کی خریداری کے لیے سلطان شاہ کے ساتھ نکل گئی تھی۔ میں نے ورا کو اس تصویری خبر کی طرف متوجہ کیا تو وہ [illegible] متفکرانہ لہجے میں بولی۔ "میں دیکھ چکی ہوں۔ اخبار والے بھی بڑے چالاک ہوتے ہیں۔ اس خبر کے چھپنے پر شہباز خان ان کے خلاف غنڈہ گردی تو کر سکتا ہے' کوئی قانونی کارروائی نہیں کر سکتا۔ میں انتظار کر رہی ہوں کہ تم اخبار چاٹ کر فارغ ہو تو میں تم سے بات کروں۔"

"اب کیا بات باقی رہ گئی ہے؟" میں نے ایک روز پرانا اخبار دوبارہ میز پر ڈالتے ہوئے پوچھا۔

"جنت گل۔" وہ مجھے چڑانے والے انداز میں مسکرائی۔ "تمھیں خوبصورت عورتیں ملتی ہیں تو بلا وجہ مہربان نہیں ہو گئیں۔ اس نے بھی کسی خاص وجہ سے تمھیں چھوٹے خان کی قید سے بھگانے کی کوشش کی ہو۔"

فوراً ہی میرے ذہن میں ایک اچھوتا خیال کوندا اور میں نے فی الفور اس پر عمل کر گزرنے کا فیصلہ کرتے ہوئے [illegible] میں کہا۔ "مجھے ماننا پڑے گا کہ اس بار تمھارا اندازہ بے جا [illegible] ہے۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ میں غزالہ اور سلطان شاہ کو یہ بات کیسے بتا سکوں گا۔"

"فکر نہ کرو۔ یہ کام میں کر لوں گی۔ تم مجھے مقدس راہبہ سمجھ کر میرے سامنے اعتراف گناہ کر لو۔"

"جنت گل کو مجھ سے کوئی ہمدردی یا دلچسپی نہیں تھی۔ وہ اور چھوٹے خان کی عزت ملیا میٹ کرنا چاہتی تھی۔"

"اور وہ تم نے کر دی؟" اس نے قطع کلامی کرتے ہوئے جواب طلب لہجے میں کہا۔

"اس نے میرے لیے فرار کی راہ نہیں چھوڑی تھی۔ انکار کی صورت میں اس نے مجھے گولی مار دینے کی دھمکی دی تھی۔ اس لیے وہ اتفاقیہ ناقابل یقین اور عجیب و غریب صورت حال تھی۔ اس میں میری مرضی یا پسند کا ذرا بھی دخل ہوتا تو میں تم سے اس کا اعتراف کر ہی نہیں سکتا تھا۔"

"تم سے کچھ بعید نہیں۔ تمہاری اپنی مصلحتیں بھی ہو سکتی ہیں۔ تمہاری بہت سی حرکتوں کا مقصد کافی وقت گزرنے کے بعد سمجھ میں آتا ہے۔ یہ بھی ایسی ہی کوئی چال ہو سکتی ہے۔" اس کی آنکھوں سے بے اختیاری عیاں تھی۔

"چالبازیاں دوسروں کے ساتھ کی جاتی ہیں۔ اپنے گھر میں یہ سب نہیں چلتا۔ عبدالرحیم خان مر گیا' جنت گل روپوش ہو گئی۔ جلد یا بدیر پائندہ گل اسے پکڑ کر مروا ہی ڈالے گا۔ مجھے کسی چال بازی کی ضرورت ہی کیا ہے؟"

"یقین نہیں آتا کہ تم اتنے سیدھے بھی ہو سکتے ہو۔" وہ براہ راست میری آنکھوں میں جھانکتے ہوئے بڑبڑائی پھر کسی خیال سے اس کی آنکھیں چمکنے لگیں۔ "اس بند کمرے میں جو کچھ ہوا وہ تمہارا اور جنت گل کا معاملہ تھا۔ جب تک پائندہ گل کو اس قصے کا علم نہیں ہوتا' اس کی عزت پر کیا حرف آئے گا؟ وہ اپنی برادری پر اسی طرح سر اونچا کر کے سرداری کرتا رہے گا۔ جنت گل کو اس واقعے کی تشہیر کیے بغیر سکون مل ہی نہیں سکے گا۔ اس کہانی کو جتنی شہرت ملے گی' پائندہ گل اسی قدر ذلتوں کی دلدل میں دھنستا چلا جائے گا اور جنت گل کی انا کو تسکین ملتی رہے گی۔"

"میں تم کو یہی سمجھانا چاہ رہا تھا۔" میں نے اس کی نکتہ آفرینی پر ہنستے ہوئے کہا۔ "اس کے عزائم سے واقف ہونے کے بعد میں اس کے ساتھ ملوث ہونے کی حماقت کیسے کر سکتا تھا؟ میں اسی تشہیر اور رسوائی کے خوف سے اس سے بچ رہا تھا لیکن جب بات میرے قتل تک آ گئی تو میں مجبور ہو گیا۔ تم اس بات پر دھیان دینے کی کوشش کیوں نہیں کر رہی ہو؟"

اس نے میری دکھتی رگ پر ہاتھ ڈال دیا تھا۔ میں نے اپنی جوابی دلیل سے اسے الجھا ضرور دیا تھا لیکن اس کے ذہن میں وہ سب چبھ رہا تھا۔ میں نے اس کے ذہن میں بجتے ہوئے تسلسل کو جڑ سے اکھاڑ پھینکنے کے لیے ایک لمبی تقریر شروع کر دی جس میں انسانی فطرت اور جذبوں سے لے کر رشتوں کے احترام اور خاندانی دشمنیوں کے خونیں نتائج تک کا گہرا تجزیہ شامل تھا۔ وہ پہلے صبر کے ساتھ میری باتیں سنتی رہی پھر خود بھی جوش و خروش کے ساتھ بحث میں الجھ گئی۔

کافی دیر بعد اس بحث کا اختتام ہوا تو وہ میرے اعتراف کی سچائی کی قائل ہو چکی تھی اور مجھ جیسے سورما کی جبری آبروریزی کا تصور کر کے دل کھول کر قہقہے لگا رہی تھی۔ میں نے بہت عرصے کے بعد اسے یوں ہنستے ہوئے دیکھا تھا۔ میں خفت اور بے بسی کی اداکاری کرتے ہوئے احمقانہ انداز میں اسے دیکھتا رہا لیکن مجھے دل ہی دل میں اس بات کی خوشی تھی کہ میں نے کمال ہوشیاری کے ساتھ دیبا کو ادھورے اعتماد میں لے کر مستقبل کی راہ ہموار کر لی تھی۔ اگر سردار پائندہ گل کے ذریعے' جنت گل کی کہانی غزالہ تک بھی پہنچ جاتی تو میں دیبا کی گواہی پیش کر کے ندامت سے محفوظ رہ سکتا تھا۔

اس خوشگوار فضا کو دوبارہ بحال کرنے کے لیے میں دیر تک دیبا کے ساتھ دنیا جہان کی باتیں کرتا رہا۔ پھر غزالہ بھی سلطان شاہ سمیت لوٹ آئی۔ وہ لوگ خورونوش کے سامان کے تھیلوں سے لدے پھندے ہوئے تھے۔

"معلوم ہوتا ہے کہ اس فلیٹ میں آج کوئی پہلی تنخواہ لے کر آیا ہے۔" میں نے ہانک لگائی۔

"سردار پائندہ گل کے آدمیوں کے ہراساں کرنے کی وجہ سے ہم گھر ہی میں رہتے تھے۔" سلطان شاہ نے سامان میز پر رکھتے ہوئے کہا۔ "اسی وجہ سے فریج بھی خالی ہو چکا ہے اور پھر فلیٹ کی آبادی بھی دو سے چار ہو گئی ہے۔ بے فکری سے وقت گزارنے کے لیے کچھ جمع کرنا ضروری تھا۔"

دیبا سامان کو اس کی جگہوں پر پہنچانے میں مدد کرنے لگی تو میں خاموشی سے اٹھ کر فون کی طرف چلا گیا۔

فون پر خلاف توقع جہانگیر خود موجود تھا۔ میری آواز سنتے ہی وہ پھٹ پڑا اور میں خاموشی کے ساتھ اس سے برا بھلا سنتا رہا۔ جب اس کے دل کی بھڑاس نکل گئی تو میں نے اس سے گھر پر موجود رہنے کا سبب دریافت کیا اور اس نے اپنے کاروباری مسائل کا رونا شروع کر دیا۔ کپاس کے بحران کی وجہ سے دھاگے اور کپڑے کے دام بڑھ گئے تھے۔ بینکوں نے قرضوں کی فراہمی پر نئی پابندیاں عائد کر دی تھیں۔ برآمدی قرضوں پر سود کی شرح بڑھا دی گئی تھی۔ مہنگائی کی وجہ سے مزدوروں نے اپنی مزدوری اجرتوں میں از خود اضافہ کر لیا تھا۔ اپنی بات منوانے کے لیے وہ فاقے کرنے پر آمادہ تھے لیکن ان شرحوں پر مشینیں سنبھالنے پر تیار نہیں تھے اور ان سب مصائب کا خلاصہ یہ تھا کہ کئی دن سے اس کی ایکسپورٹ گارمنٹ فیکٹری بند پڑی ہوئی تھی اور وہ گھر پر پڑا حالات کو کوس رہا تھا۔

"کچھ یہی حال میرا بھی ہے۔" اس کی بپتا ختم ہونے پر میں نے اپنی کتھا شروع کر دی۔ "کام اس قدر ہے کہ دن رات فرصت نہیں ہے۔ ایک پیر کراچی میں ہوتا ہے تو دوسرا اسلام آباد میں۔ پچھلا کام نمٹنے میں نہیں آتا کہ نیا کام سر پر سوار ہو جاتا ہے۔ اس کے باوجود کہیں سے آمدنی کی کوئی صورت نہیں بن رہی۔ جمع پونجی ختم ہونے کی نوبت آ گئی ہے اور کل میں تمہارے پاس آ رہا ہوں تاکہ سلمیٰ بھابی کے پاس رکھی ہوئی امانت میں سے کچھ رقم نکلوا سکوں۔"

"تم ایسا کون سا کام کر رہے ہو جس میں آمدنی کا حال اتنا ابتر ہے۔" وہ میری باتیں سن کر حیران رہ گیا۔ "میں تو نامساعد حالات کے باوجود گھر کا خرچ فیکٹری سے ہی نکال رہا ہوں۔ اللہ کا شکر ہے۔"

"میں تمہاری زبان سے یہی سننا چاہ رہا تھا۔ اب تم کاروباری ہو گئے ہو۔ کوئی تمہاری خیر خواہی کرے تو تم نقصان اور بھری مصیبتوں کا ذکر لے بیٹھتے ہو۔ کوئی اپنا دکھ سنانے آئے تو اپنی

خان کے قیمتی حاسا کر اس کا خون جلانے پر تُل جاتے ہو۔ تمہاری اطلاع کے لیے عرض ہے کہ میں بس جاب ہی جینٹ کر رہا ہوں۔ مفت کا ایک خزانہ ہاتھ آیا ہوا ہے تو مجھے پاگل کتے نے کاٹا ہے جو اپنی جان گنوانا چاہوں گا۔" میں نے جھنجھلائے ہوئے انداز میں کہا۔

"پھر اتنے دن سے کہاں غائب ہو؟" وہ فون پر ہی سب کچھ معلوم کر لینا چاہ رہا تھا۔

"سوشل ورک کر رہا ہوں۔" میں نے جل کر کہا۔ "چاہو تو تمہارے لیے بھی کام پیدا ہو سکتا ہے۔"

"ہم راضی ہو گئے۔" کھسیانی ہنسی کے ساتھ اس کی آواز ابھری۔ "ہوں، یہ سلمٰی بھی آ گئی ہے۔ تو ذرا اس سے بات کر لو!"

سلمٰی کا نام سنتے ہی میری روح فنا ہو گئی۔ "کل آؤں گا تو بات کریں گے۔ فی الحال خدا حافظ۔" اپنی بات پوری کر کے میں نے پھرتی کے ساتھ فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔ میرے لیے ویرا اور غزالہ کی موجودگی میں سلمٰی سے بات کرنی ممکن ہی نہیں تھی۔ جو اپنے شوہر کی موجودگی میں بھی گھما پھرا کر ایسی باتیں کر جاتی تھی جن کا جواب دینا دوبھر ہو جاتا تھا۔

میں اس کال سے فارغ ہوا ہی تھا کہ میرے فون کی گھنٹی بج اٹھی۔

اس بار دوسری طرف سے اولی خان بول رہا تھا۔ اس نے مجھے بتایا کہ فرینکفرٹ سے آنے والی متوقع پرواز کا وقت رات کے ڈیڑھ بجے تھا۔ معاملہ صرف ایک آدمی کی دیکھ بھال کا تھا اس لیے وہ اکیلا ہی ائرپورٹ پہنچنے کا ارادہ رکھتا تھا لیکن میں نے اسے بتایا کہ میرے ساتھ سلطان شاہ بھی ہوگا تو اس نے کوئی اعتراض نہیں کیا۔ رفتہ رفتہ وہ خود بھی سلطان شاہ کو پسند کرنے لگا تھا کیونکہ وہ غیر ضروری تجسس کیے بغیر اپنے کام سے کام رکھنے کا عادی تھا۔

ایک بجے ائرپورٹ لاؤنج میں ملاقات کا پروگرام طے کر کے اس نے فون بند کر دیا۔

ہم چاروں کو ایک طویل وقفے کے بعد یکجا ہونے کا موقع ملا تھا اس لیے فلیٹ میں وقت بہت اچھا گزر رہا تھا۔ آپس کی نوک جھونک نے کسی تلخی کی صورت اختیار نہیں کی تھی اس لیے ماحول بھی خوشگوار تھا لیکن پھر بھی میرے پاس فالتو وقت موجود تھا۔ ادھر میرا اندازہ تھا کہ غزالہ بھی غریب اوٹی پوڈ بدھو ہزار روپے خرچ کر لگی تھی اس لیے میں نے لنچ کے بعد غزالہ کے ساتھ چچا تجمیر کے گھر جانے کے ارادے کا اعلان کر دیا۔

"مجھے راستے میں کہیں اتار دینا۔" سلطان شاہ نے فوراً ہی اپنی خواہش پیش کر دی۔

"تم کہاں جاؤ گے؟" ویرا نے اس پر آنکھیں نکال کر پوچھا۔ "ابھی تو باز واپس ہو کر آئے ہو۔"

"میں ذرا اپنے دوستوں سے ملنے جاؤں گا۔ ادھر گئے ہوئے ایک مدت ہو گئی ہے۔"

"کیا پٹھان کالونی اور بنارس وغیرہ کی طرف جانے کا ارادہ کر رہے ہو؟" میں نے چونک کر پوچھا۔

"کوئی ضرورت نہیں وقت گنوانے کی۔ کل گاڑی لے کر سب سے مل آنا۔" ویرا نے تحکم سے کہا۔

"ارے واہ!" سلطان شاہ ہاتھ نچا کر منمنایا۔ "تم بلاوجہ میری خالہ جان کیوں بن رہی ہو؟"

"پھر جھگڑا شروع ہو گیا ان دونوں کا؟" غزالہ نے باورچی خانے سے ہی آواز لگائی۔

"تم غزالہ کو لے کر جا رہے ہو۔ سلطان شاہ دوستوں سے ملنے چلا جائے گا تو میں اکیلی دیواروں سے سر ماروں گی؟" ویرا نے سلطان شاہ کے منہ لگنے کے بجائے میرے اوپر آنکھیں نکالنی شروع کر دیں۔

"یہ اکیلی پڑے پڑے بیزار ہو جائے گی۔ تم آج اپنا پروگرام ملتوی کر دو۔" میں نے سلطان شاہ کو سمجھانا چاہا۔ "تم دونوں اکٹھے رہ کر اچھا وقت گزار لو گے۔ کل تمہیں پوری آزادی ہوگی۔"

"مگر میرا جانا ضروری ہے۔" وہ جزبز ہو کر بولا۔ اس کی آنکھوں سے بے بسی کا اظہار ہو رہا تھا۔ معاً مجھے خیال آیا کہ وہ ویرا کے ساتھ تنہا رہنے سے خوف زدہ تھا۔ اسی لیے وہاں سے ہمارے ساتھ نکل بھاگنا چاہ رہا تھا۔ پہلے بھی ویرا ایک بار اس کی خاصی درگت بنا چکی تھی لیکن اس وقت وہ بھی شاید پچھلا واقعہ بھولی ہوئی تھی۔

"تم اسے تنگ نہ کرنے کا وعدہ کرو تو میں اسے رکنے پر مجبور کر سکتا ہوں۔" میں نے سلطان شاہ کی مجبوری بھانپتے ہوئے ویرا سے کہا۔ ساتھ ہی اسے آنکھ سے اشارہ بھی کر دیا تاکہ وہ اخلاقی بدعمل سے باز رہے۔

"میرا دماغ خراب ہوا ہے جو اس جیسے ڈھیلے آدمی کو تنگ کروں گی۔" ویرا نے تنک کر کہا۔ "ابھی تک میری نیند پوری نہیں ہوئی ہے۔ ایسا ہی ہے تو میں لمبی تان کر سو جاؤں گی۔ یہ دودھ وغیرہ لینے کے علاوہ فون کا بھی خیال رکھے گا۔ پتا نہیں یہ بھی کبھی مجھ سے اس بری طرح کیوں بدکنے لگتا ہے؟"

"تم پھر بات بڑھا رہی ہو۔" سلطان شاہ لڑنے مرنے والے انداز میں بولا۔ "تم نے مجھ میں کیا ڈھیلا پن دیکھا ہے جو باتیں بنا رہی ہو۔ میں اب کسی سے بدکنے والا نہیں ہوں۔ میری مرضی کے خلاف تم نے مجھ سے الجھنے کی کوشش کی تو میں تمہارے عورت ہونے کا لحاظ کیے بغیر ہاتھ چھوڑ دوں گا۔"

"گرجنے والے برسا نہیں کرتے۔" ویرا بے پروایانہ انداز میں ہاتھ لہراتے ہوئے بولی۔ "تم نے ہاتھ چھوڑا تو میں اسے پکڑ کر توڑ بھی سکتی ہوں۔ جب چاہو تم اپنے دل کی حسرت نکالنے کی کوشش کر سکتے ہو۔"

"یہ ابھی سے لڑنے پر تُلی ہوئی ہے۔" سلطان شاہ غزالہ سے

مخاطب ہو گیا۔ وہ اپنا کام ادھورا چھوڑ کر دروازے پر آکھڑی ہوئی تھی اور ان دونوں کی نوک جھونک میں گہری دلچسپی لے رہی تھی۔

"ٹھیک ہے' اگر تم ویرا سے خائف ہو تو ہم تمہیں اپنے ساتھ لے چلیں گے۔" غزالہ نے اپنا فیصلہ سنا دیا۔ "جہانگیر ہم سب ہی سے اچھی طرح واقف ہے۔ وہاں تمہیں بالکل بوریت نہیں ہوگی۔"

"میں کسی سے خائف وائف نہیں ہوں۔" سلطان شاہ اس پر بھی بگڑ گیا۔ "یہاں کوئی بات سمجھنے کی کوشش ہی نہیں کرتا۔ میں کسی کے ساتھ نہیں جاؤں گا۔ بعد میں جو ہوگا' وہ دیکھ لیا جائے گا۔"

"گڈ!" ویرا نے خوش ہو کر اس کی تائید کی۔ "اب تم نے مردوں والی بات کی ہے۔"

سلطان شاہ اسے قہربار نظروں سے گھورتا ہوا' ڈرائنگ روم سے باہر نکلتا چلا گیا۔

دوپہر کے کھانے کے بعد میں' غزالہ کے ساتھ جہانگیر کے گھر روانہ ہو گیا۔ اس وقت تک صورت حال اعتدال پر نہیں آئی تھی۔ صبح آنے والے' پُراسرار بے نام کال کے فون نے بھی مجھے قدرے فکرمند کیا ہوا تھا کہ کہیں اس کے آدمی ایک بار پھر ہمارا پیچھا کرنا شروع نہ کر دیں۔ اس امکان کے پیش نظر میں راستے بھر عقب نما آئینے میں' اپنے پیچھے آنے والے ٹریفک کا جائزہ لیتا رہا اور یہ محسوس کر کے مجھے اطمینان ہوا کہ میرا اندیشہ درست نہیں تھا۔

جہانگیر اور سلمیٰ نے تحیر آمیز خوشی کے ساتھ ہمارا استقبال کیا۔ سلمیٰ نے غزالہ سے گلے ملنے کے بعد گہری اور ناقدانہ نظروں سے اس کا جائزہ لینا شروع کیا تو غزالہ بھی بے آرام ہوئے بغیر نہ رہ سکی۔

"مجھ میں کیا تبدیلی آگئی ہے جو تم اتنے غور سے دیکھ رہی ہو؟" غزالہ نے اس سے پوچھ ہی لیا۔

"تمہیں بہت دن بعد دیکھا ہے۔" سلمیٰ سنبھلتے ہوئے بولی۔ "تم میں ذرا بھی تبدیلی نہیں آئی۔ اپنا دھیان رکھتی ہو۔ اسی لیے ذکی بھائی ہر وقت مجنوں بنے رہتے ہیں۔ ہر وقت زبان پر تمہارا ذکر رہتا ہے۔" رشک اور حسد کے دو متضاد جذبوں میں جو موہوم سی حد فاصل ہے وہ سلمیٰ کے لب و لہجے میں نمایاں تھی۔ وہ یہ سمجھنے سے قاصر تھی کہ غزالہ کی صورت اور سیرت میں کون سی ایسی بات تھی جس نے مجھے اور اسے ایک جان' دو قالب کے سانچے میں ڈھال کر رکھ دیا تھا جب کہ وہ اپنی پوری محنت کے باوجود مجھے اپنی ذات کے سحر میں گرفتار کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکی تھی۔ سلمیٰ کی ایسی ہر کوشش میرے ہنسی مذاق میں اپنا اثر کھو بیٹھتی تھی۔

شکل و صورت اور شخصیت کے اعتبار سے سلمیٰ میں کوئی کمی یا خامی نہیں تھی۔ جہانگیر جیسے دل پھینک مرد اس کی تھوڑی دیر کی ہم

تشفی کو بھی اپنے لیے سعادت سمجھ سکتے تھے۔ وہ باتیں کرنے اور بات سے بات نکالنے کے فن پر بھی دسترس رکھتی تھی اور اگر شادی کے ابتدائی ایام میں اسے جہانگیر کی پُراسرار مصروفیات کی وجہ سے عدم توجہی کی شدید شکایت نہ ہوتی تو وہ اس کے ساتھ بہترین ذہنی رفاقت بھی پیدا کر سکتی تھی لیکن بدقسمتی یہ تھی کہ ان دنوں جہانگیر شہ کے کاموں میں گردن تک پھنسا ہوا تھا۔ وہ اپنی مجرمانہ سرگرمیوں کو اپنی بیوی سے چھپانا چاہتا تھا اس لیے ان دونوں میں بدگمانیوں کی بنیاد پڑ گئی۔ سلمیٰ اپنے شوہر کے چڑچڑے پن کی وجہ سے اس سے زیادہ الجھ نہیں سکتی تھی۔ وہ اتنی فطرتاً آوارہ بھی نہیں تھی کہ باہر کسی سے راہ و رسم بڑھاتی اس لیے اس کا میلان میری طرف ہو گیا لیکن میں اس کے نا آسودہ جذبوں کے لیے ایک ایسا خاموش کنواں بنا ہوا تھا جس میں منہ ڈال کر اپنے دل کی ہر بھلی بات کہہ لیتی تھی لیکن جواب میں اسے اپنی آواز کی بازگشت کے سوا اور کچھ نہیں سنائی دیتا تھا۔

وہ باتیں غزالہ سے کر رہی تھی لیکن میری طرف بار بار مجروح اور پرشکایت نظروں سے دیکھ رہی تھی کہ میں نے براہ راست اس کی طرف دیکھنا ہی ترک کر دیا تھا پھر وہ غزالہ کو اپنے بچے سے ملانے کے لیے لے گئی تو میں نے اطمینان کا سانس لیا اور جہانگیر کے چہرے پر بھی سکون پھیلتا چلا گیا۔

"پینے کا موڈ ہو تو جن یا وہسکی نکالوں؟" میدان صاف ہوتے ہی اس نے حسب روایت مجھے مے نوشی کی دعوت دیتے ہوئے سوال کیا۔ "اکیلے پیتے پیتے اب طبیعت بے مزہ ہونے لگی ہے۔"

"خیال میں رہو۔" میں نے اس پر آنکھیں نکالتے ہوئے کہا۔ "دس دفعہ بتا چکا ہوں کہ وہسکی پینے کا وقت غروب آفتاب کے بعد شروع ہوتا ہے۔۔۔۔۔۔"

"تو پھر جن کی بوتل لے آتا ہوں۔ گرمیوں کی جڑی بوٹی یہی ہوتی ہے۔" اس نے میرا ابتدائی مشورہ قبول کرتے ہوئے میری بات پوری ہونے سے پہلے ہی اپنا فیصلہ سنا دیا مگر میں نے اس کا بازو پکڑ کر اسے صوفے پر بٹھا دیا۔

"بیٹھے رہو۔ ان دونوں عورتوں کی موجودگی میں ہمیں ذرا مہذب رہنا چاہیے ورنہ دونوں مل کر ہماری برائیاں کرنی شروع کر دیں گی۔ سلمیٰ خود ہی چائے وغیرہ بنا کر لے آئے گی۔ اس وقت وہی مناسب رہے گی۔"

"وہ لے آئے گی!" اس نے استہزائیہ انداز میں اپنی گردن جھٹک کر کہا۔ "یہ بھول جاؤ۔ اب ہمارا کام ملازموں پر ڈال دیا ہے۔ بچے کے اغوا والے واقعے کے بعد وہ بہت آرام پرست اور کاہل ہو گئی ہے۔ ہر وقت اپنے بچے کو سینے سے لگائے بیٹھی رہتی ہے یا پھر بناؤ سنگھار میں مصروف رہتی ہے۔"

"وہ تمہارے لیے ہی یہ سب کرتی ہوگی۔ تمہیں اس کے بارے میں اس طرح بات نہیں کرنی چاہیے۔"

ہراساں ہوگی۔ اس پر لعنت بھیجو۔" وہ اکتائے ہوئے انداز میں بولا۔ "یہ بتاؤ کہ آج کل بلیک کوئن کہاں ہے؟"

فوری طور پر اس کا سوال میری سمجھ میں نہیں آسکا پھر مجھے یاد آیا کہ ابتدا میں وہ ہمارے سامنے بلیک کوئن کے لرزہ خیز روپ میں ہی نمودار ہوا کرتی تھی۔ میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ "وہ ان دنوں جب اس کی بیوا ہوئی تھی۔ سخت جھگڑے کے بعد اب پھر دوست بن گئی ہے۔ وہ تمہیں کیوں یاد آرہی ہے؟"

"زبردست عورت ہے لیکن پتا نہیں مجھے کیوں پھیکی پھیکی لگتی ہے بغیر نمک کی نہاری کی طرح۔ اسے دیکھ کر دل میں ذرا بھی تحریک نہیں ہوتی۔ بعد میں اکثر اس کا خیال آتا رہتا ہے۔ کبھی کبھی تو سالی خواب میں بھی آجاتی ہے۔"

"تمہارے دل و دماغ پر ابھی تک اس کی دہشت سوار ہے۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ "تمہارے لیے اپنی سیکریٹری ہی ٹھیک ہے جو اپنی ملازمت برقرار رکھنے کے لیے ہر وقت تمہاری خوشنودی حاصل کرنے کی فکر میں رہتی ہے۔ سرکش اور اڑیل حسیناؤں کو پھانسنا تمہارے بس سے باہر ہے۔"

"وہ بھی میرے پاس سے بدرو دادا کے پاس چلی گئی ہے۔" وہ ایک حسرت بھری سانس کے ساتھ بولا۔ "ایسی لڑکیاں بس پیسے کے پیچھے بھاگتی ہیں۔ بدرو نے چار پیسے زیادہ دیے، وہ وہاں چلی گئی۔"

"یہ بدرو دادا کون ہے؟" میں نے تیوریوں میں بل ڈال کر پوچھا۔ "کیا میں اسے جانتا ہوں؟"

"تو اسے بھول گئے۔" اس نے میرا مذاق اڑایا۔ "شروع میں سب سے زیادہ چرس وہی ٹھکانا تھا۔ بعد میں ماور کے ساتھ کام کرتا تھا۔ شی جیا میں اس نے بہت مال بنایا تھا اب آٹھ دس ٹرکوں کے ساتھ گڈز ٹرانسپورٹ کمپنی چلا رہا ہے۔ کبھی کبھی میرے پاس آتا رہتا ہے۔ میرے دفتر ہی میں اس نے میری سیکریٹری پر ڈورے ڈالے تھے۔ بعد میں معصوم بن کر اسے اپنی ملازمت میں لینے کی اجازت مانگی تو میں نے اجازت دے دی۔ جب میں نے اس کے منہ پر تھوک ہی دیا تو وہ بدرو کے پاس جائے یا چکلے میں بیٹھ جائے، مجھے کیا فرق پڑتا ہے؟"

"اسے شرم تو دلائی تھی کہ اس نے تمہاری سیکریٹری کو توڑ لیا۔" مجھے یاد آگیا تھا کہ بدرو دادا اپنے زمانے میں کتنا شہ زور اور منہ پھٹ بدمعاش ہوا کرتا تھا مگر ہم لوگوں سے ہمیشہ دبتا چلا آیا تھا۔

"میں نے اس بات کو اہمیت ہی نہیں دی۔ اس سے شکوہ کرتا تو وہ سمجھ لیتا کہ دال میں کچھ کالا تھا۔ میں نے اس پر اپنا بھرم ابھی تک قائم رکھا ہوا ہے۔ آخر تو ہم لوگ اس کے باس رہ چکے ہیں۔"

"اس کی اڑان بہت اونچی تھی۔ مال برداری کے کام سے اس کا پیٹ بھر جاتا ہے؟"

"مال برداری تو بس ایک آڑ ہے۔ افغانستان کے لیے مال منگوانے والے اس کی فلائنگ سے کاغذوں پر راہداری دکھا کر مال پاکستان میں بلیک کردیتے ہیں۔ وہ اس میں خاصا مال بنالیتا ہے پھر اسے ایک شنگاری پارٹی بھی مل گئی ہے۔ وہ اس کا پاؤڈر کراچی لاتا رہتا ہے۔"

"شنگاری پارٹی؟" میں نے حیرت سے دہرایا۔ "اس کا افغانستان کی شنگرا ویلی سے تو کوئی تعلق نہیں ہے؟"

وہ بے اختیاری سے ہنسنے لگا۔ "سب جانتے ہو اور میرا امتحان لے رہے ہو۔ میں نے پہلی بار یہ نام سنا تھا تو مجھے یہ تک پتا نہیں تھا کہ شنگاری کسی آدمی کا نام ہے یا جگہ کا۔ بدرو دادا نے ہی ایک دن بتایا تھا کہ سردار پائندہ گل شنگرا ویلی کا حکمران اور افیم کا بہت بڑا زمیندار ہے۔"

مجھے یوں لگا جیسے جہانگیر نے میرے سر پر لٹھ دے مارا ہو۔ سلمٰی کی کابلی ڈرامے کے پیچھے پہنا اور لیڈی سیکریٹری کی طوطا چشمی سے شروع ہونے والی باتوں کی تان سردار پائندہ گل پر جا کر ٹوٹی تھی۔ دنیا واقعی بہت مختصر تھی۔ کبھی کبھار تو ہر شخص ایک دوسرے کا شناسا معلوم ہونے لگتا تھا۔

"ذرا فون پر بدرو دادا سے میری بات کراؤ۔" میں نے ایک فوری خیال کے تحت کہا۔

"میرا خیال ہے کہ وہ تمہیں بھی نہیں بھولا ہوگا اس سے بات کرکے پرانی یادیں ہی تازہ ہوجائیں گی۔"

"آج وہ ٹرک پر کسی کی لاش لے کر گیا ہے۔ صبح اس نے فون کرکے بتایا تھا کہ یہاں پائندہ گل کے ایک خاص آدمی کا قتل ہوگیا ہے۔ بدرو اس کی میت میں شریک ہو کر ہی واپس آئے گا۔"

اسی وقت وہ دونوں عورتیں آگئیں۔ غزالہ، جہانگیر کے بیٹے کو ہوا میں اچھال کر لپکتی ہوئی آرہی تھی۔ صحت مند بچہ جوش اور خوشی کے ساتھ قلقاریاں مار رہا تھا۔

غزالہ اور سلمٰی میں گھٹ گھٹ رہی تھی۔ چائے وغیرہ پینے کے دوران میں بھی وہ اپنی باتوں میں مگن رہیں۔ آخر میں نے سلمٰی کو اپنی امانت کے بارے میں یاد دلایا اور وہ فوراً ہی مجھے اپنی خوابگاہ میں لے جانے پر آمادہ ہوگئی۔ غزالہ اس کے بیٹے کے ساتھ وہیں بیٹھی رہی۔

"تم مجھے بالکل ہی بھول گئے ہو۔" جہانگیر اور غزالہ سے دور نکلتے ہی سلمٰی نے شکوہ شروع کردیا۔ "مجھے معلوم ہے کہ تم غزالہ کے ساتھ مگن رہتے ہو لیکن تم پر میرا بھی کچھ حق ہے۔ کم از کم مجھے فون تو کرسکتے ہو۔ پتا نہیں کیوں تم سے بات کرتی ہوں تو میرے دل سے سارا بوجھ دور ہوجاتا ہے ورنہ اندر ہی اندر کڑھتی رہتی ہوں۔"

"ایک بچہ ہوجانے کے بعد تمہارے اور جہانگیر کے درمیان ذہنی ہم آہنگی پیدا ہوجانی چاہیے۔" میں نے اپنا دامن بچانے کے لیے ناصحانہ لب و لہجہ اختیار کرتے ہوئے کہا۔ "جہانگیر کو تمہاری ایسی باتوں کی بھنک بھی مل گئی تو وہ مجھ سے بھی بدظن ہوجائے گا۔"

آپس میں بے اعتمادی ہو تو شبہات بہت تیزی سے پروان چڑھتے ہیں۔"

"وہ مجھے ذاتی ملازمہ سے زیادہ وقعت ہی نہیں دیتا۔ چاہتا ہے کہ بس اس کے اشاروں پر ناچتی رہوں۔ میرے اوپر جب بہت زیادہ مہربان ہوتا ہے تو بس رات میرے ساتھ بسر کر لیتا ہے اور کئی کئی دنوں تک کڑک مرغی کی طرح پھولا پھرتا ہے جیسے اس نے مجھ پر کوئی احسان کیا ہو۔ ایسے آدمی کے ساتھ کیا خاک ہم آہنگی ہو سکتی ہے۔ میں تو بس اپنا وقت گزار رہی ہوں۔"

ان دونوں کے معاملات غالباً خاصے خراب ہو چکے تھے۔ اگر سلمٰی میری ہمدردیاں جیتنے کی کوشش میں مبالغہ نہیں کر رہی تھی تو ان کے درمیان کسی ثالث کا دخل بہت ضروری ہو گیا تھا مگر میں اس وقت ایسے جھمیلوں میں پڑنے کے موڈ میں نہیں تھا۔

سلمٰی بولتی رہی اور میں اسے مختصر جوابات سے بہلاتا رہا۔ جب میں اس کی تجوری کے ایک بڑے خانے میں بھری ہوئی اپنے ڈالروں کے ڈھیر میں سے دو گڈیاں نکال رہا تھا تو وہ میری مدد کے بہانے اس حد تک میرے قریب آگئی کہ اس کے اور میرے بدن کے درمیان فاصلہ تقریباً ختم ہی ہو گیا۔ میں مطلوب گڈیاں نکال کر اسے تقریباً ایک طرف دھکیلتا ہوا دور ہٹ آیا۔

"کیا تجوری کھلی چھوڑ دو گے؟" سلمٰی نے گہری نگاہوں سے میری طرف دیکھتے ہوئے کہا۔

"تم بند کر دو۔ جہانگیر کی موجودگی میں تمہیں محتاط رہنا چاہیے۔ ہمارے درمیان میں لاکھ بے تکلفی ہو۔ لیکن میں اس کا دوست ہوں۔" میں یہ کہتا ہوا اس کی خواب گاہ سے نکلا چلا گیا۔ سلمٰی شاید میری بے اعتنائی پر دانت پیستی رہ گئی ہو گی۔

میں وہاں جس کام سے آیا تھا وہ ہو چکا تھا۔ بدر و داوا اور مہرو اور یاسمہ وغیرہ کے آپسی مراسم کے بارے میں معلومات مفت میں مل گئی تھیں۔ میرے سرد مہری برتنے کی وجہ سے سلمٰی میری طرف سے برہم ہو گئی تھی جس کا اثر اس کی اور غزالہ کی خوش دلانہ گفتگو پر بھی پڑا تھا۔ میں نے مزید چند منٹ وہاں گزارنے کے بعد روانگی کی اجازت لے لی اور ہم سیدھے گھر لوٹ آئے۔

مجھے ڈر تھا کہ واپسی پر ویرا اور سلطان شاہ کا کوئی نہ کوئی تنازعہ ہمارا منتظر ہو گا لیکن اس دن ستارے کچھ یاور تھے کہ ان دونوں میں کسی تکرار یا تصادم کی نوبت نہیں آئی تھی اور وہ پرامن بقائے باہمی کے اصول کے تحت ٹیلی وژن پر ایک فلم دیکھنے میں مصروف تھے۔ رات ساڑھے بارہ بجے میں سلطان شاہ کو ساتھ لے کر فلیٹ سے ائرپورٹ کے لیے روانہ ہوا تو ہم دونوں ہی کسی برے وقت کا سامنا کرنے کے لیے تیار تھے۔ ہم دونوں کے پاس نہ صرف بھرے ہوئے پستول موجود تھے بلکہ میں نے ہم گن بھی اپنے لباس میں چھپا لی تھی۔ یہ ہماری خوش قسمتی تھی کہ بے ہوش ویرا کو واپس لے جانے والے عبدالرحیم خان کے باریش ڈرائیور نے ویرا کے پرس کو نہیں چھیڑا تھا اور ہم گن ہمارے پاس رہ گئی تھی۔

"میں تمہارے ساتھ جا رہا ہوں لیکن ابھی تک مجھے پتا نہیں ہے کہ ہمیں ائرپورٹ پر کیا کرنا ہے۔ بس اندازہ کر لیا ہے کہ پُرخطر حالات بھی پیش آسکتے ہیں۔ کم از کم مجھے کچھ تفصیل تو بتا دو۔" تھوڑی دیر بعد سلطان شاہ نے کہا۔

"ٹاسک فورس میں طفر کی جگہ کام کرنے والا ایک الیز ویلیما کیفر کردار کو پہنچ چکا ہے لیکن اس کے کچھ پیغامات پکڑے گئے ہیں جن سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس ریکٹ کا کوئی بہت اہم نمائندہ آج رات دو بجے کی پرواز سے کراچی پہنچ رہا ہے۔ ہم لوگ اس پر ہاتھ ڈالنے کی فکر میں ہیں۔ اسے پکڑ لیا گیا تو کرنل بخشی جوزا اور ڈیوڈ اسٹارز کی سازشوں کا سلسلہ اسی مرحلے پر ختم ہو سکتا ہے۔" میں نے اسے آگاہ کیا۔

"اس کے لیے اتنی بھاگ دوڑ کی کیا ضرورت تھی؟ اسے طیارے سے نکلتے ہی یا پھر امیگریشن کے مرحلے پر آسانی کے ساتھ پکڑا جا سکتا ہے۔ کامیابی کو یقینی بنانے کے لیے اندر فورس بھی متعین کی جا سکتی ہے۔" اس نے حیرت کے ساتھ کہا "اس کام کے لیے پیچیدہ طریقۂ کار اختیار کرنے کی کیا ضرورت پیش آگئی تھی؟"

اس کی الجھن اپنی جگہ بالکل بجا تھی۔ مجھے تفصیل کے ساتھ اسے پورے پس منظر سے آگاہ کرنا پڑ گیا۔ گھر پر اس بارے میں کوئی سوال کیا گیا تھا نہ ہی میں نے اس موضوع پر بات چھیڑی تھی۔

"میری مفروضہ صورت حال جس قدر آسان نظر آرہی تھی حقیقی مسئلہ اس سے بہت مختلف اور دشوار ہے" وہ پُرتشویش انداز میں بولا۔ "جہاں بین الاقوامی پرواز پر سیکڑوں مسافر ہوتے ہیں۔ ان میں سے خاصی تعداد کی منزل کراچی ائرپورٹ ہو سکتا ہے۔ نام، قومیت یا شکل و صورت سے واقفیت کے بغیر اس بھیڑ میں ایک مشتبہ آدمی کو کیسے پہچانا جا سکے گا؟ کسی کرامت کے بغیر ہماری کامیابی مشکوک معلوم ہوتی ہے۔"

مجھے اس سے اتفاق کرنا پڑا "کامیابی کا امکان کم ہے لیکن یہ معلوم ہو جانے کے بعد کہ اس پرواز سے ایک مجرم یہاں آرہا ہے ہم گھر پر نہیں رہ سکتے تھے۔ ہو سکتا ہے کہ یہاں کوئی تدبیر کام کر جائے۔ بعض اوقات تمہاری کھوپڑی بھی خاصے گل کھلاتی ہے۔ اسی لیے میں تمہیں بھی اپنے ساتھ لے آیا ہوں۔"

"فی الحال میری کھوپڑی پر برف جمی ہوئی ہے۔" وہ ہنستے ہوئے بولا "ہو سکتا ہے کہ یہ چل ہی جائے۔"

ائرپورٹ کے پارکنگ لاٹ میں گاڑی چھوڑنے کے بعد ہم دونوں سڑک عبور کر کے لاؤنج کی طرف بڑھے تو ایک نیم تاریک راستے سے نکل کر اچانک ہی اول خان ہمارے سامنے آگیا۔

"ارے، تم ہم سے پہلے یہاں پہنچے ہوئے ہو؟" میں نے غیر ارادی طور پر اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے پوچھا۔ اس وقت دو بجنے میں کئی منٹ باقی تھے جب کہ طیارے کی لینڈنگ اور مسافروں کی باہر آمد کے دوران بھی خاصا وقت لگتا ہے۔ اس طرح اول خان وقت سے کافی پہلے وہاں موجود تھا۔

"میرا بھی یہی اندازہ تھا۔" وہ میرے قریب آتے ہوئے بولا "یہاں وفاقی خفیہ اداروں کے کچھ لوگ ہم سے پہلے آئے ہوئے ہیں جس کا ایک دوسرے سے الگ اور محتاط رہ کر آنے والوں پر نگاہ رکھنا ہوگی۔"

"کسی بین الاقوامی ہوائی اڈے پر ایسے لوگوں کی موجودگی عام سی بات ہے۔ ہو سکتا ہے کہ کوئی بڑا افسر، عوامی نمائندہ یا کوئی اور اہم آدمی آ رہا ہو۔ اس لیے تم پریشان کیوں ہو؟"

"میں پریشان نہیں تھا۔ ان لوگوں کی موجودگی محسوس کر کے میں چونکا تھا۔ پھر میں ان میں اپنے ایک شناسا سے مل بیٹھنے میں کامیاب ہوا تو مجھے پتا چلا کہ وہ لوگ انٹیلی جنس بیورو کے ایک اہم غیر ملکی مہمان کی حفاظت کے لیے یہاں آئے ہوئے ہیں۔ وہ جیک روبالڈو نامی کوئی امریکی ہے۔ کیا یہ بات حیرت ناک نہیں ہے کہ جس پرواز سے کرنل تھیمسن ہو دیا اس کا نمائندہ آ رہا ہے اسی پرواز سے جیک روبالڈو بھی یہاں پہنچ رہا ہے؟"

"حیرت ناک ضرور ہے لیکن ناممکن نہیں۔ یہ دنیا بعض اوقات بہت زیادہ سکڑی ہوئی محسوس ہوتی ہے" میں نے جہانگیر کی زبان سے بدرو دارا اور سردار بابا شدہ گل کے تعلقات کا ذکر سننے کا اتفاق یاد کرتے ہوئے کہا۔ "ان کی یہاں پر موجودگی کے مقصد سے واقف ہو جانے کے بعد تمہارا فکر و دور ہو جانا چاہیے تھا۔"

"ہم الگ الگ رہ کر زیادہ مؤثر انداز میں اپنا کام کر سکیں گے میں تم لوگوں کو یہی بات بتانے کے لیے اس طرف کھڑا ہوا تمہارا انتظار کر رہا تھا۔ اب ہمیں ایک ایک کر کے اندر چلنا چاہیے۔"

"جیک روبالڈو کون ہے؟" سلطان شاہ نے سوال کیا "اور یہاں کس لیے آ رہا ہے؟"

"مجھے اونی سے میری ملاقات ہوئی وہ بہت زیادہ باخبر نہیں تھا ورنہ میں خود بھی یہ بات معلوم کرنے جا رہا تھا۔" اول خان نے اس کے سوال کی اہمیت کو تسلیم کرتے ہوئے جواب دیا۔

"وہ کوئی بھی ہو سکتا ہے" میں نے خشک لہجے میں سلطان شاہ سے کہا "سرکاری دعوت پر روزانہ سیکڑوں غیر ملکی ماہرین پاکستان آتے جاتے رہتے ہوں گے۔ ہمیں ان سے کیا لینا ہے؟"

"تم یہ خیال رکھنا کہ اندر کافی لوگ منتظر ہیں۔ جیک روبالڈو کو لینے کے لیے پروٹوکول والے آئے ہوئے ہیں۔ ان کی دیکھ بھال اور حفاظت کے لیے دوسرے لوگ پھیلے ہوئے ہیں۔ آج کل کے حالات کی وجہ سے میں آئی بی والوں کے ساتھ کسی بدمزگی کا سامنا پسند نہیں کروں گا" یہ کہتے ہوئے وہ ہم سے الگ ہو کر تیز تیز قدموں سے چلتا ہوا عمارت کے اس حصے کی طرف بڑھتا چلا گیا جہاں مسافروں کا استقبال کرنے والوں کی مضطرب بھیڑ موجود تھی۔

ہم دونوں بھی ایک دوسرے سے الگ ہو کر اسی طرف ہو لیے۔ میں نے اول خان کی تشویش کو کوئی اہمیت نہ دی کہ شاید اس نے قدرے خفا کر دیا تھا لیکن اکیلا رہ جانے کے بعد مجھے خیال آیا کہ جیک روبالڈو کے معاملے میں کہیں نہ کہیں کوئی گڑبڑ ضرور تھی۔ اگر وہ اپنے میزبان محکمے کے لیے اتنی قدر اہم اور ناگزیر مہمان تھا تو اسے عام مسافروں والے راستے کے بجائے وی آئی پی لاؤنج کے ذریعے لایا جانا چاہیے تھا جہاں بھیڑ بھاڑ نہ ہونے کی وجہ سے اس کی دیکھ بھال میں کوئی دشواری نہیں ہونی چاہیے تھی۔ ایک طرف اسے اس قدر اہمیت دی جا رہی تھی کہ اس کے استقبال کے لیے غیر معمولی تیاریاں کی گئی تھیں تو دوسری طرف اسے عام مسافروں کی بھیڑ میں لایا جا رہا تھا۔

شفاف شیشے کی دیواروں کے اس پار ویٹنگ ہال میں ائیرپورٹ سیکیورٹی فورس، کسٹم اور دوسرے اداروں کے اہلکار گھومتے پھرتے نظر آ رہے تھے لیکن اس وقت تک مسافر نہیں آئے تھے۔ الیکٹرونک انفارمیشن بورڈ پر جلتی اور بجھتی ہوئی سبز روشنی، فرینک فرٹ سے آنے والی پرواز کے پہنچ جانے کا اعلان کر رہی تھی۔ اپنے اپنے مسافروں کو خوش آمدید کہنے کے لیے آئے ہوئے شہری تجسس کے عالم میں بار بار اچک اچک کر شیشے کی دیواروں کے قریب جا کر خالی ہال میں شناسا چہروں کی تلاش میں سرگرداں تھے جیسے وہ ضروری اعلانات و ہدایات کے بغیر اچانک ہی کہیں سے ہال میں آ نکلیں گے۔

ہوٹلوں کا عملہ اپنے مسافروں کو متوجہ کرنے والے نام کے بورڈز تھامے ایک طرف موجود تھا۔ وہ ہر پرواز کے ساتھ ائیرپورٹ پر آنے والے تجربے کار لوگ تھے۔ انہیں معلوم تھا کہ طیارے کے رن وے چھونے سے مسافروں کے عمارت میں داخل ہونے تک فنی انتظامات کا ایک طویل سلسلہ ہوتا ہے جس کی وجہ سے پندرہ بیس منٹ اور بسا اوقات اس سے زیادہ وقت صرف ہو جاتا ہے۔ وہ اطمینان کے ساتھ خوش گپیوں میں مصروف تھے۔

انہیں دیکھ کر میرے ذہن میں ایک خیال پیدا ہوا۔ البرٹو ویلیسا کے سلسلے میں میرے سامنے افراد اور تنظیموں کے کئی نام تھے جن کے مختلف منتظر افراد کی توجہ فوری طور پر اپنی طرف



منتقل کرا سکتے تھے۔ ان میں بھی جوڑو کا مخفف جے جے، البرٹو ولیما کا مخفف اے وی یا ڈیوڈ اسٹارز کا مخفف ڈی ایس شامل تھے۔

سلطان شاہ اور اول خان مجھ سے دور دور الگ الگ جگہوں پر کھڑے ہوئے تھے۔ میں اس موقعے سے فائدہ اٹھاتے ہوئے ایک طرف چل دیا۔ بک اسٹال پر گتے کی شیٹ موجود نہیں تھی لیکن میرے استفسار پر دکاندار نے پانچ روپے کے عوض ایک بڑے ڈبے کا سفید دفتی دے دی جسے پلے کارڈ کے طور پر استعمال کیا جاسکتا تھا۔ میں نے وہیں کھڑے کھڑے ٹیپا مار کر بہت جلی حروف میں جے جے کے انگریزی حروف لکھے اور واپس لاؤنج کے سامنے والے عظیم الشان برآمدے میں پہنچ گیا۔

چند منٹ بعد ہی ہال میں مسافروں کی آمد شروع ہوئی تو انتظار کرنے والوں میں ہلچل کی ایک نئی لہر پیدا ہوگئی۔ اس پرواز سے کراچی میں اترنے والوں کی تعداد زیادہ نہیں تھی اس لیے ان کی خاطر آنے والوں کی تعداد بھی بہت زیادہ نہیں تھی ورنہ کراچی پر ختم ہونے والی پی آئی اے یا دوسری انٹرنیشنل ایئر لائنز کی بین الاقوامی پروازوں کی آمد کے وقت یہی ہجوم دور تک پھیلا ہوا نظر آتا ہے۔

ڈھائی بجے کے بعد پہلا مسافر اپنے سامان کی ٹرالی کے ساتھ نکاسی کے راستے کی طرف آتا ہوا نظر آیا تو ہوٹلوں سے آنے والے مہمان دار بھی اپنے اپنے پلے کارڈز لے کر اگلی جگہوں پر آگئے اجالا ہر مسافر کی نظروں پر پڑ سکتی تھی۔ میں نے بھی جے جے والا سفید گتا اونچا کر کے ایک مناسب جگہ سنبھال لی۔ اول خان اس وقت بھی مجھ سے خاصے فاصلے پر دائیں طرف کی ریلنگ کے ساتھ کھڑا ہوا تھا۔ جب میں نے اس کی طرف دیکھا تو وہ بہت غور سے میری ہی طرف دیکھ رہا تھا۔ شاید میری حرکت کا مفہوم اس کے پلے نہیں پڑ سکا تھا۔

اس پرواز سے آنے والوں میں پاکستانی نژاد مسافروں کی تعداد کم تھی۔ بیشتر مسافر غیر ملکی اور سفید فام تھے جن کے ساتھ بہت زیادہ ساز و سامان نہیں تھا۔ میری نظریں مسافروں کے ساتھ ساتھ ان لوگوں پر بھی تھیں جو میرے ارد گرد کھڑے ہوئے تھے پھر مجھے وردی یا ڈرائیور نما وہ وردی پوش شخص بھی نظر آگیا جس کے ہاتھ میں موجود پلے کارڈ پر انگریزی میں مسٹر بے روٹالڈو کا نام لکھا ہوا تھا۔ اس شخص کے قریب ہی سوٹ میں ملبوس دو افراد غیر متعلقانہ انداز میں کھڑے ہوئے باتیں کر رہے تھے۔ ان میں سے سفید بالوں والے معمر شخص کے دانتوں میں موٹا سا سگار دبا ہوا تھا۔ جبکہ اس سے قدرے کم عمر شخص پوری توجہ سے سفید بالوں والے کی بات سن رہا تھا۔ ان کے کروفر اور دوسروں سے الگ تھلگ رہنے کی بنا پر یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ وہ بڑے عہدوں والے سرکاری افسران تھے اور انہیں عام لوگوں کی بھیڑ میں مل کر کسی کا انتظار کرنا گراں گزر رہا تھا۔

اندر سے تسلسل کے ساتھ مسافروں کی آمد شروع ہوئی تو ہوٹلوں میں بکنگ رکھنے والے مسافر اپنے اپنے ہوٹل کے پلے کارڈز دیکھ کر ایک طرف رکنے لگے۔ میری نگاہیں پُر امید نگاہوں سے بار بار میں سامنے کی طرف جمی ہوئی تھیں۔ اس وقت میرا دل تیزی کے ساتھ دھڑک اٹھا جب مجھے ایک متوسط قامت سفید فام اپنی طرف آتا ہوا نظر آیا۔ اس کی ٹرالی پر صرف ایک مختصر سا سوٹ کیس اور دو عدد بریف کیس رکھے ہوئے تھے۔ اس کے پیچھے قدرے جھریوں بھری رنگت والا ایک سرخ و سفید اور گرانڈیل غیر ملکی بھی چلا آرہا تھا۔ اس کے دونوں ہاتھ خالی تھے اور ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ ٹرالی والے متوسط قامت سفید فام کا ہمراہی ہو۔

اچانک متوسط قامت والے نے لمحہ بھر کے لیے پیچھے مڑ کر گرانڈیل سفید فام سے کچھ کہا پھر ٹرالی سمیت میری طرف بڑھا۔ اس بار اس نے واضح طور پر میرا پلے کارڈ دیکھ لیا تھا اور اس کے چہرے پر ہی کے آثار ابھر آئے تھے۔

ٹرالی روک کر وہ اس کے عقب سے نکل کر میرے قریب آیا پھر اس نے اپنا چہرہ میرے چہرے کے قریب لاتے ہوئے زہریلی سرگوشیانہ آواز میں کہا "مطلع ابر آلود ہو تو سورج بھی سامنے نہیں آتا اور تم یہ منحوس اشتہار لیے کھڑے ہو۔ اس کی ٹی بناؤ...!"

انگریزی میں وہ زہر آلود مگر سنسنی خیز فقرے ادا کرنے کے بعد وہ میرا جواب سننے کے لیے نہیں رکا۔ میں اس غیر متوقع تجربے کی وجہ سے اپنی جگہ پر سن ہو کر رہ گیا لیکن میں نے غیر ارادی طور پر پلے کارڈ نیچے کر لیا تھا۔

اس اثنا میں گرانڈیل غیر ملکی اس ڈرائیور نما اردلی کے پاس پہنچ چکا تھا جس کے ہاتھ میں مسٹر بے روٹالڈو کے نام کا پلے کارڈ موجود تھا۔ اپنے متوقع مہمان کی شناخت ہوتے ہی دونوں سرکاری افسران بے تکلف انداز میں ہاتھ ملاتے ہوئے اسے ایک طرف لے گئے تھے۔ میری سرگوشی کرنے والا متوسط قامت غیر ملکی ٹرالی لے کر اس جلوس کے پیچھے پہنچا تو کسی نے اس کی طرف توجہ نہیں دی لیکن پھر گرانڈیل شخص نے مڑ کر شاید اس کا تعارف کرایا اور ڈرائیور نے فوراً ہی اس کے ہاتھ سے ٹرالی لے لی اور وہ اپنے میزبانوں کے ساتھ شامل ہو گیا۔

گویا روٹالڈو اکیلا نہیں تھا۔ وہ اپنے کسی ساتھی کے ہمراہ تھا لیکن میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ اس کے ساتھی نے مجھ پر برہمی کا اظہار کیوں ضروری سمجھا تھا؟ میرے لیے وہ صورت حال سنسنی خیز تھی اور میرا دل کنپٹیوں میں دھڑکتا شروع ہو گیا تھا۔ میں نے فوراً ہی اول خان کی طرف دیکھا لیکن وہ وہاں موجود نہیں تھا۔ شاید اس نے بھی دیکھ لیا تھا کہ اصلی جے جے روٹالڈو کے دو مہمانوں میں سے ایک نے چند ثانیوں کے لیے رک کر مجھ سے بات کی تھی۔ میں نے غیر ارادی طور پر اپنے لباس میں پوشیدہ پستول کو ٹٹولتے ہوئے تیزی کے ساتھ اپنی جگہ چھوڑ دی۔

بجے رونالڈو اور اس کے ساتھی کے استقبال کے لیے آئے ہوئے لوگ ان دونوں کو تجارت سے نکاسی کے راستے کی طرف لے جا رہے تھے اور میں اپنے ہاتھ میں تھاما ہوا کیچپ کا ٹکڑا ایک کوڑے دان میں ڈال کر غیر ارادی طور پر اس مختصر سے جلوس کے پیچھے ہو لیا تھا۔

اس وقت تک میری کھوپڑی گھوم گئی تھی۔ عقل کو چکرا دینے والی ایسی صورتِ حال میرے سان و گمان میں بھی نہیں تھی۔ مجھے وہ سب ایک ناقابلِ یقین سا خواب محسوس ہو رہا تھا۔ میں نے خالی الذہنی کے عالم میں ادھر اُدھر نگاہیں دوڑائیں تو مجھے کچھ فاصلے پر سلطان شاہ نظر آگیا۔ وہ مجھ سے بے تعلق نظر آنے کی کوشش کرتے ہوئے میرے پیچھے ہی آ رہا تھا لیکن اول خان اس بھیڑ میں کہیں گم ہو چکا تھا۔

میں اول خان کی تلاش میں دائیں بائیں دیکھتا ہوا آگے بڑھ رہا تھا اس لیے سامنے سے آنے والے شخص کے بھاری بھرکم وجود سے تصادم ہوتے ہی میں اپنی جگہ پر لڑکھڑا کر رہ گیا۔ آنے والے کی رفتار ذرا بھی زیادہ ہوتی تو میں پختہ فرش پر سر کے بل گر کر زخمی ہو سکتا تھا۔

"میرے پیچھے آؤ۔" میرے کان کے قریب ایک تیز سرگوشیانہ آواز لہرائی۔

میں نے غصے اور جھلاہٹ کے عالم میں اپنی گردن گھما کر اس بد تمیز شخص کو لتاڑنے کا ارادہ کیا ہی تھا کہ اس کی پشت پر نظر پڑتے ہی میں نے اسے پہچان لیا۔ وہ یقینی طور پر اول خان تھا اور شاید دانستہ طور... پر مجھ سے ٹکراتا ہوا گزر رہا تھا تاکہ دوسروں کو کسی شبے کا موقع دیے بغیر مجھ تک اپنا پیغام پہنچا سکے۔ اس کے لبوں کی جنبش دیکھنے والوں کو یہی محسوس ہوا ہوگا کہ وہ اپنی راہ میں حائل ہونے والے بے پروا شخص پر لعنت بھیج رہا ہے۔

وہ لمبے لمبے ڈگ بھرتا ہوا دائیں طرف والی راہداری کی طرف جا رہا تھا جو بالکل سناٹا چھایا ہوا تھا۔

میں بھی بھیڑ سے الگ ہو کر آہستہ آہستہ اُسی طرف چل دیا۔ ستونوں کی آڑ میسر آتے ہی میں نے اپنی رفتار تیز کر دی۔ اس وقت تک اول خان ایک ٹیلی فون بوتھ کے قریب جا کر رک چکا تھا۔

میں اس کے قریب پہنچا تو وہ ریسیور کان سے لگائے کھڑا تھا۔ اس کا چہرہ جوش سے تمتما رہا تھا۔ مجھے دیکھتے ہی وہ بے ساختہ بولا۔ "تم نے کمال کر دیا۔ تمہاری ایک معمولی سی حرکت نے انہیں بے نقاب کرنے پر مجبور کر دیا۔"

میں خاموش کھڑا رہا۔ اول خان اس وقت بوتھ کی طرف متوجہ تھا اس لیے مجھے خیال ہوا کہ وہ فون پر کسی سے بات کر رہا ہے جس میں میری دخل اندازی مناسب نہیں تھی۔

"میں تم سے بات کر رہا ہوں۔ ٹیلی فون کی لائن بے جان ہے۔" اس کی جھلائی ہوئی آواز نے مجھے چونکا دیا۔ اول خان نے اس بار بھی اپنی پوزیشن تبدیل کرنے کی کوئی ضرورت محسوس نہیں کی تھی۔

"ہاں... آں۔" میں نے چونک کر کہا۔ "ہوٹل والوں کو دیکھ کر یہ خیال سوجھا تھا کہ کیوں نہ میں بھی اپنے متوقع مہمان کے مختلف نام کا پلے کارڈ بنالوں لیکن میں اب بھی کچھ سمجھنے سے بالکل قاصر ہوں۔ اس سرکاری مہمان کو بلاوجہ ہی مجھ پر آنکھیں نکالنے کی کیا ضرورت تھی؟"

"شاید تمہاری کھوپڑی پر برف جم گئی ہے۔ ان حرامزادوں پر تو کوئی شبہ بھی نہیں کر سکتا تھا۔ ان لوگوں کی حفاظت کے لیے پوری ایک بھیڑ حرکت میں آئی تھی۔ انہوں نے دور دور سے ان کے گرد اپنا حصار قائم کیا ہوا ہے۔ میرا خیال ہے کہ وہ سب خود کار ہتھیاروں سے لیس ہیں۔ وہ بندر کی اولاد تم سے کیا کہہ رہا تھا؟"

میں نے مقفیہ تام کے کہے ہوئے انگریزی فقرے کسی رد و بدل کے بغیر دہرا دیے۔

"یہی تین فقرے اس معاملے کی کلید ہیں۔" اول خان کی آواز سے اندرونی ہیجان اور جوش کا اظہار ہو رہا تھا۔ "ان لوگوں کے لیے یہاں کا مطلع صاف نہیں ہے۔ اسی لیے وہ سرکاری مہمانوں کا روپ دھار کر یہاں آئے ہیں اور تم نے جیسے یعنی جینی جونز کے نام کا اشتہار بلند کیا ہوا تھا۔ میں شرط لگا سکتا ہوں کہ وہ بد معاش تم کو البرٹو ویلیسا کا آدمی سمجھ کر تمہاری طرف آیا تھا۔ ان دونوں میں سے کوئی ایک جینی جونز یا اس کا کوئی اہم آدمی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ یہ دونوں افراد البرٹو ویلیسا کے تربیت یافتہ بندوں کے بارے میں تحقیق کی آڑ لے کر یہاں آئے ہوں۔ مگر یہ ہماری سرزمین پر قدم رکھتے ہی ہمارے جال میں پھنس گئے ہیں..."

میرے ذہن نے جوں ہی ان خطوط پر کام کرنا شروع کیا، میں نے اول خان کی بات کاٹ دی۔ "اگر تمہارے اخذ کیے ہوئے نتائج درست ہیں تو ہم یہاں کیا کر رہے ہیں؟ اتنی دیر میں وہ نکل جائیں گے۔"

"فکر نہ کرو۔ میں ان کی روانگی میں تاخیر کا بندوبست کر آیا ہوں۔ میں تم سے اس گورے کے مکالمات کے بارے میں معلوم کرنے کے لیے ادھر آیا تھا۔ اب میں ان کے پیچھے جاؤں گا۔ فون خالی ہونے کے بعد تم یہاں سے ایک آدھ کال کرنے کے بعد اپنے فلیٹ کی طرف روانہ ہو جاؤ۔ میں واپسی پر اُدھر آنے کی کوشش کروں گا۔ ویسے وہ نکل بھی گئے تو میری نظروں سے بچ نہیں سکیں گے۔ سرکاری مہمانوں کی نقل و حرکت کا پتا چلانا زیادہ مشکل نہیں ہوتا۔"

وہ ریسیور کریڈل سے لٹکا کر عجلت کے عالم میں وہاں سے روانہ ہو گیا۔ اگر اس وقت بھی کچھ آدھ آنکھیں ہماری نگرانی کر رہی تھیں تو وہ دور سے اصل صورتِ حال کا ادراک کر ہی نہیں سکتی

تھیں۔ بادی النظر میں یہی معلوم ہوتا تھا کہ اول خان کوئی اہم فون کال کرنے میں مصروف تھا اور میں اپنی باری کے لیے فون خالی ہونے کے انتظار میں اس دوران فون بوتھ کے سامنے کھڑا ہوا تھا۔

اول خان کے چلے جانے کے بعد میں نے بوتھ کے ریوالونگ ڈور میں داخل ہو کر ریسیور سنبھال لیا۔

مجھے وہاں چند منٹ ہی گزارنے تھے جو میں اسی پوزیشن میں کھڑا رہ کر بھی گزار سکتا تھا۔ کوئی شخص اپنی طرف آتا ہوا نظر آتا تو میں اسے سنانے کے لیے یک طرفہ گفتگو کا آغاز بھی کر سکتا تھا لیکن میں نے اس مضحکہ خیز صورتحال سے بچنے کے لیے مطلوبہ مالیت کے سکے ڈال کر غزالہ کا نمبر ملا ڈالا۔

مجھے امید تھی کہ غزالہ میری واپسی کے انتظار میں جاگ رہی ہوگی اور وہی فون اٹھائے گی لیکن سلسلہ ملنے پر ویرا کی آواز سنی تو میں معنی خیز انداز میں اپنا سر ہلا کر رہ گیا۔

ویرا کرنل جمی جونز کے معاملے میں میری توقع سے زیادہ دلچسپی لے رہی تھی۔

"صبح کے تین بجنے والے ہیں۔ تم ابھی تک کیسے جاگ رہی ہو؟"

"یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ تم شکار پر نکلے ہوئے ہو اور ہم لوگ منہ لپیٹ کر سو جائیں؟" ویرا کی آواز میں طنز کی ہلکی سی کاٹ کے ساتھ ہی شگفتگی بھی تھی جو اس کے مزاج کا خاصہ تھی۔

"اس کا مطلب ہے کہ غزالہ بھی تمہارے ساتھ شب بیداری کر رہی ہے؟"

"شب بیداری کیسی؟ میں نے اسے رات سمجھانے کی کوشش کی تھی لیکن دوسرے ہی ہاتھ میں اس نے مجھے لوٹ لیا۔ شکل صورت سے معصوم اور بھولی بھالی نظر آنے والی یہ لڑکی تو چھپی رستم نکلی۔ بڑے اعتماد سے کھیل رہی ہے اور مسلسل جیت رہی ہے۔ یہ چھوڑو کہ تم نے اس وقت کیسے فون کیا ہے؟"

"تھوڑی سی فرصت ملی تو سوچا کہ تمہاری چہکتی ہوئی آواز سن لوں۔"

"صاف کیوں نہیں کہتے کہ اب تمہیں کام پر بھی اپنی بیوی کی یاد ستانے لگی ہے۔"

"بیوی کے یاد آنے میں کوئی برائی نہیں ہے۔" میں نے اپنی مدافعت کرنے کی کوشش کی۔ "ویسے میں تم ہی سے بات کرنا چاہ رہا تھا۔ یہ بتانے کے لیے کہ کرنل جمی جونز کے ڈاکافی اور ضرورت سے زیادہ مختصر پیغام کے بارے میں تمہارے اندازے غلط ثابت ہوئے ہیں اور اصل آدمی ہماری نگاہوں میں آ گئے ہیں۔"

"کیا واقعی؟" میرے کان میں اس کی قہقہہ زدہ آواز گونجی۔ "تم سچ کہہ رہے ہو؟"

"فی الحال اتنا ہی کافی ہے۔ تفصیل واپسی پر بتاؤں گا۔ بس تم گرم گرم کافی تیار رکھو۔"

"تو کیا تم فوراً واپس آ رہے ہو؟" میری فرمائش پر اس کی حیرت میں اضافہ ہو گیا۔

"ظاہر ہے کہ میں باقی ماندہ رات تو یہاں برباد نہیں کروں گا۔"

"ابھی تو تین بھی نہیں بجے۔ مسافر باہر آنے ہی والے ہوں گے۔ تم ان کا پیچھا کر کے ان کی خفیہ کمین گاہ کا سراغ لگانے کی کوشش نہیں کرو گے؟" میری فوری واپسی کی اطلاع اس کے لیے حیرت کا باعث ثابت ہوئی تھی۔

"اول خان ان کے پیچھے گیا ہے۔ یہ کہانی تمہارے لیے بے حد دلچسپ ثابت ہوگی۔ بس تم کافی کا پانی رکھ دو۔ میں فون بند کرنے کے بعد ہی یہاں سے نکل کر فلیٹ کی طرف روانہ ہو رہا ہوں۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ تم نے کافی کی فرمائش نوٹ کرانے کے لیے فون کیا تھا؟"

"چلو تم ایسا ہی سمجھ لو۔ بس میں واپس آ رہا ہوں۔" میں نے ریسیور ہک سے لٹکا دیا۔

میں عمارت سے باہر نکلا تو جیک رونالڈو اس کے ساتھی یا ان دونوں کے استقبال کے لیے آنے والوں میں سے کسی کا پتا نہیں تھا۔ پارکنگ لاٹ میں پہنچا تو سلطان شاہ کار کے سہارے کھڑا ہوا میرا انتظار کر رہا تھا۔

"تمہاری ترکیب لاجواب تھی۔" میرے قریب پہنچنے پر اس نے متجسس انداز میں کہا۔ "میرا خیال ہے کہ اٹیچی کیس والوں کے مہمان کا ساتھی ہی تمہارا مطلوبہ شکار تھا۔ جب ہی وہ تمہارے بیٹے کا رونا دیکھ کر تیر کی طرح تمہاری طرف آیا تھا۔ کیا کہہ رہا تھا وہ؟"

میں کار کے دروازے کا قفل کھول کر ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھ گیا۔ دوسری طرف سے سلطان شاہ بھی میرے برابر میں آ بیٹھا اور میں نے انجن اسٹارٹ کر کے گاڑی آگے بڑھا دی۔

میں نے اسے جیک رونالڈو کے ساتھی کے کہے ہوئے فقرے سنانے کے بعد اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا۔ "وہ دونوں بدمعاش اور کرنل جمی جونز کے آدمی ہیں جو کسی نہ کسی طرح پاکستان کے سرکاری مہمانوں کے روپ میں یہاں آنے میں کامیاب ہو گئے ہیں اور اب ہمیں ان کے خلاف لڑنے میں خاصی دشواریوں کا سامنا کرنا ہوگا کیونکہ انہیں آئی بی والوں نے غیر معمولی تحفظ فراہم کیا ہے۔"

"میں تمہاری بات سے پوری طرح متفق نہیں ہوں۔" سلطان شاہ نے گہری سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "یہ چھوڑو کہ اول خان کیا کہتا ہے اور وہ ان لوگوں کے تعاقب میں کیوں گیا ہے؟"

"جو کچھ میں نے کہا، وہ اول خان ہی کی رائے ہے۔ میرا ذہن تو اس قدر ماؤف ہو گیا تھا کہ میں اپنی طرف آنے والے سفید فام بردہ فروش سراغ رساں سے فوری طور پر کوئی نتیجہ ہی اخذ نہیں کر سکا تھا۔"

"وہ ان کے پیچھے کیوں گیا ہے؟" سلطان شاہ نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر سوال کیا۔

"دیسے تو وہ سرکاری مہمان بن کر آئے ہیں اس لیے اُن کی نقل و حرکت کا پتا چلانا آسان ہوگا لیکن ان کے لیے کیے جانے والے حفاظتی انتظامات سے یہ شبہ بھی ہوتا ہے کہ کہیں انھیں کسی خفیہ مقام پر نہ پہنچا دیا جائے۔ دوسری صورت میں اول خان کا تعاقب پر نکل جانا ہمارے لیے سود مند ثابت ہوگا۔"

"ان دونوں کے استقبال کے لیے آئے ہوئے لوگوں کا میں نے دور سے گہرا جائزہ لیا ہے۔ باوردی ڈرائیوروں سمیت کل چار مقامی آدمی ان دونوں غیر ملکیوں کو لے کر گئے ہیں۔ وہ سب ایک گاڑی میں تھے۔ اس کے پیچھے دوسری سرکاری گاڑی میں صرف ڈرائیور تھا۔ بقیہ چھ افراد ایک نئی لینڈ کروزر میں گئے ہیں۔ شاید وہی لوگ آنے والوں کی حفاظت پر مامور تھے اور میں نے دیکھ لیا تھا کہ وہ اپنے کام پر عبور رکھتے ہوں گے۔"

"گاڑیوں کی تعداد کے علاوہ یہ سب باتیں مجھے معلوم ہیں۔" میں نے قدرے ناخوشگواری کے ساتھ کہا۔ "یہ سب بتا کر تم مجھے کیا سمجھانا چاہ رہے ہو؟"

"مجھے ڈر ہے کہ اس بار اول خان مارا جائے گا۔" اس نے آہستگی سے کہا۔ "اتنے بڑے اور چاق و چوبند جلوس کے پیچھے وہ اکیلا گیا ہے۔ وہ کسی صورت میں گھاگ محافظوں کی نظروں سے نہیں بچ سکے گا۔"

"انٹیلی جنس بیورو کے نوکروں کے گن گانے کے علاوہ بھی تمہارے پاس اس خدشے کا کوئی جواز ہے؟"

"بہت مضبوط۔" اس کی آواز پُر اعتماد تھی۔ "تم یہ کیوں نہیں سوچتے کہ جس مہمان کے سیکیورٹی پروٹوکول سے نمٹنے کے لیے آئی بی والوں نے وی آئی پی ٹیم بھیجی تھی، اسے وی آئی پی لاؤنج کے بجائے عام مسافروں والے راستے سے باہر کیوں لایا گیا؟ وہ لوگ تو اسے رن وے سے ہی براہِ راست اپنی گاڑی میں لے کر غائب ہو سکتے تھے اور کسی کو کانوں کان خبر بھی نہ ہوتی کہ یہاں کون آیا ہے اور اس کی کیا اہمیت ہے؟"

"آنے والوں کے سامان کا معائنہ بھی تو تھا۔ تم نے دیکھا نہیں کہ نرالی پر بڑے سائز کے بریف کیسز کے علاوہ ایک سوٹ کیس بھی تھا؟" میں نے وہ کمزور سا احتجاج کرتے ہوئے سوچا کہ سلطان شاہ درحقیقت میرے دل کی بات کہہ رہا تھا۔ میں نے بھی اول خان سے خبر ملنے کے بعد یہی سوچا تھا کہ انٹیلی جنس بیورو والے ایک طرف تو اپنے مہمان کی حفاظت کو غیر معمولی اہمیت دے رہے تھے اور دوسری طرف اسے عام مسافروں والے راستے سے باہر لایا جا رہا تھا۔ میرا ذہن میں نتیجہ تھا کہ جیک روناللڈو کے معاملے میں یقیناً کہیں کوئی گڑبڑ ضرور تھی۔ میرا ذہن اس گڑبڑ کی تہ تک نہیں پہنچ سکا تھا اس لیے انجان بن کر سلطان شاہ کا نقطۂ نظر سن لینے سے کوئی راہ نکل سکتی تھی۔

"بریف کیس وہ اپنے ساتھ لائے ہوں گے۔ بیج نگلت کی مدد سے اکلوتے سوٹ کیس کو کوئی بھی اول کار بعد میں حاصل کر سکتا تھا۔ مشاس تو کیا، عام سرکاری دفاتر کے اعلیٰ افسروں کے لیے ایسا بندوبست کرنا بائیں ہاتھ کا کھیل ہوتا ہے۔" اسے مجھ پر اپنی معلومات کا رعب جھاڑنے کا موقع مل گیا۔ "بیورو کریسی یا افسر شاہی بھی پوری مافیا ہے۔ یہ اصولوں اور قاعدوں سے ہٹ کر بھی ایک دوسرے کا پورا پورا ساتھ دیتے ہیں۔ عام لوگوں کو قاعدے قانون کی مجبوریاں پڑھانے بیٹھ جاتے ہیں۔ ان دونوں کے سوٹ کیس کی بات بالکل لغو ہے۔ میں اسے نہیں مانتا۔"

"نہ مانو، لیکن آگے تو بولو۔ تمہارے ریکارڈ کی سوئی ایک ہی جگہ پر پھنس کر رہ گئی ہے۔"

"یہ سب ایک سوانگ تھا جو کامیاب رہا۔" اس کے انکشاف نے مجھے بری طرح چونکا دیا۔ وہ کہہ رہا تھا۔ "تم کسی بھی زاویے سے سوچ لو، تمہیں کوئی بات بنتی ہوئی نظر نہیں آئے گی۔ انٹیلی جنس بیورو والوں کو اندازہ تھا کہ پاکستان میں کچھ لوگ جیک روناللڈو کی آمد میں گہری دلچسپی لیں گے۔ انھیں بے نقاب کرنے اور ان پر ہاتھ ڈالنے کی بہترین صورت یہی ہو سکتی تھی کہ اس کی حفاظت کی پوری تیاریوں کے ساتھ اسے عام مسافروں والے راستے سے منظرِ عام پر لایا جائے اور تم کسی پیشگی منصوبہ بندی کے بغیر ان کی نظروں میں آ گئے۔ حالانکہ تمہارا نشانہ جیک روناللڈو نہیں بلکہ اس کا ساتھی تھا اور وہی تمہاری طرف متوجہ بھی ہوا تھا۔"

"تم ان دونوں میں تفریق کیوں کر رہے ہو؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔ "وہ دونوں ہی ایک تھیلی کے چٹے بٹے ہیں اور ہم کو بیک وقت ان دونوں ہی سے نمٹنا ہوگا۔"

"میرا خیال اس کے برعکس ہے۔ اسی لیے میں نے ابتدا میں کہا تھا کہ میں تمہاری بات سے پوری طرح متفق نہیں ہوں۔ ہو سکتا ہے کہ ان دونوں کی آشنائی بہت پرانی نہ ہو اور وہ دورانِ پرواز ہی ایک دوسرے کے دوست بنے ہوں۔ کسی نئے شہر کی طرف پہلا سفر کرنے والے بین الاقوامی مسافروں میں یہ فطری رجحان ہوتا ہے کہ وہ اپنے ہم منزل مسافروں سے دوستی کرنے کی کوشش کرتے ہیں تاکہ نئی جگہ پر اجنبیت کا احساس کم سے کم کیا جا سکے۔ پھر وہ دونوں ہی سفید فام تھے۔ ہو سکتا ہے کہ ان کے کچھ شوق بھی مشترک رہے ہوں...."

میں نے اس کی بات میں دخل انداز ہوتے ہوئے کہا۔ "اس وقت اس نکتے پر بحث کرنی بے سود ہے۔ اول خان واپسی پر یہ بات ضرور معلوم کر لے گا۔ ہم صرف قیاس آرائیاں کرتے رہے تو یہ سلسلہ لامتناہی بھی ثابت ہو سکتا ہے۔ ہزاروں امکانات میں سے ہم کس کس نکتے پر غور کر سکتے ہیں؟"

"میں تمہیں یہی بتانا چاہ رہا تھا کہ میری ناقص رائے میں اول

خان کی بچیروناقیت واپسی مشتبہ ہو گئی ہے۔ یہ اتفاق ہے کہ ایک حساس سرکاری محکمے کا مہمان تمہارے مطلوبہ مجرم کے ساتھ ہی ایک ہی پرواز پر پکڑا ہو گیا۔ تم اپنے شکار کے لیے جال پھیلائے کھڑے تھے لیکن آئی بی والوں نے تمہیں اپنے مہمان کا دشمن تصور کیا ہوگا۔ اتنی بھیڑ سڑکوں پر ٹریفک نہ ہونے کے برابر ہے۔ اول خان ان کی عقابی نظروں سے بچ ہی نہیں سکے گا اور اپنی شناخت کی نوبت آنے سے پہلے ہی کسی بھاری نقصان سے دوچار ہو جائے گا۔ میری چھٹی حس شروع ہی سے اس بارے میں مضطرب ہے۔"

"تیر کمان سے نکل چکا ہے۔ اب ہم اول خان تک نہیں پہنچ سکتے۔" میں نے خفگی بھرے لہجے میں کہا۔ "میں اس بے نتیجہ بحث میں الجھنے کے بجائے یہ جاننے میں دلچسپی رکھتا ہوں کہ تم ان دونوں کو ایک دوسرے کا قریبی ساتھی تسلیم کرنے پر کیوں آمادہ نہیں ہو؟"

"یہ اپنے اپنے مشاہدے کی بات ہے۔ تم اس معاشرے کے ایک فریق بنے ہوئے تھے اس لیے تمہاری توجہ اپنی طرف آنے والے پر مرکوز تھی جب کہ میں بغور ان دونوں کا جائزہ لے رہا تھا۔ متوسط قامت والا تمہاری طرف بڑھا تو اس کے گرانڈیل ساتھی کے چہرے پر لاتعلقی چھائی ہوئی تھی۔ وہ صرف اور صرف اپنے میزبانوں کی طرف متوجہ تھا۔ انہیں تمہارے باڈی گارڈ سے کوئی خطرہ ہوتا تو دونوں کو ہی چوکنا ہونا چاہیے تھا۔"

میں ہنس پڑا۔ "بنیادی طور پر تمہارا یہ مفروضہ ہی غلط ہے کہ انہوں نے مجھ سے کوئی خطرہ محسوس کیا ہوگا۔ کرنل جمی جونز کو البرٹو ملینا کی دشواریوں کا علم ضرور ہے لیکن اسے یہ معلوم نہیں ہے کہ اسے اسپیشل ٹاسک فورس سے فرار ہونے کے بعد جہنم واصل کیا جا چکا ہے۔ وہ باخبر ہوتا تو ہرگز بھی اولیانوف کے ذریعے اپنی آمد کا پیغام نہ بھیجتا۔ انہوں نے مجھے البرٹو ملینا کا بھیجا ہوا آدمی سمجھا ہوگا۔ وہ سرکاری حیثیت میں آئے تھے اس لیے انہیں اندیشہ پیدا ہوا کہ میرے باڈی گارڈ کی وجہ سے ان کا بھانڈا پھوٹ سکتا ہے اسی لیے مجھے متوسط قامت والے کی پھنکار سننی پڑی۔ واضح طور پر اس کا ایک ہی مقصد تھا کہ میں واپس جا کر البرٹو ملینا کو ان کی آمد اور سرکاری حیثیت سے آگاہ کروں۔ بصورت دیگر وہ مجھے نظرانداز کر کے گزر جاتے تو آخر میں میں وہاں اکیلا کھڑا رہ جاتا۔"

"میں نہیں مان سکتا کہ کرنل جمی جونز یا اس کے آدمی آئی بی والوں کے مہمان ہو سکتے ہیں۔" وہ بڑبڑایا۔ "یہ کوئی کتابی نظریہ تو ہو سکتا ہے لیکن اس کا حقیقت سے دور کا بھی واسطہ نہیں ہو سکتا۔"

"تمہارے ماننے یا نہ ماننے سے حقائق بدل نہیں سکتے۔ تم خود دیکھ چکے ہو کہ البرٹو ملینا مظفر کا روپ دھار کر ایک مدت تک ایس ایف میں ایک اہم عہدے پر فائز رہا ہے اور کسی کو اس پر شبہ تک نہیں ہو سکا۔"

"البرٹو ملینا کا معاملہ تازہ ہے اس لیے وہ لوگ اتنی جلدی ایسی ہی دوسری حرکت نہیں کر سکتے۔ انہیں معلوم ہو چکا ہے کہ مظفر پر شک ہو جانے کے بعد البرٹو ملینا پاکستانیوں کی گرفت میں آنے سے نہیں بچ سکا ہے۔ یہ انتقامی خوف انہیں یقیناً کسی بھی فوری اقدام سے باز رکھے گا۔" اس نے پُرجوش انداز میں کہا۔

"میں تمہاری بات مانتا ہوں۔" میں نے اس کے جوش و خروش سے لطف اندوز ہوتے ہوئے کہا۔ "تم نے جو کچھ کہا انسانی فطرت کے اصولوں کے عین مطابق ہے لیکن یہ بھی تو ممکن تھا جب ان لوگوں نے آئی بی کے اصل مہمانوں کو راستے ہی سے غائب کر کے ان کی جگہ لینے کا منصوبہ بنایا ہو۔ اب ذرا یہ سوچو کہ اگر جیک ہومالا جدید اور حساس ترین بارودی ہتھیاروں کو ناکارہ بنانے میں یدطولیٰ رکھنے کے ساتھ ساتھ کرنل جمی جونز تک رسائی بھی ہو تو کیا ہوگا؟ ایک چھوٹی دو کانچ والے اس کام میں انہیں کیا ہچکچاہٹ ہو سکتی تھی؟"

"لیکن تم نے تو بتایا تھا کہ کہوٹہ سے پکڑے جانے والے بندروں کے معاملے میں آئی بی نے برطانوی حکومت سے ماہرین طلب کیے تھے جو آئرلینڈ کی بگڑتی ہوئی صورت حال کی وجہ سے نہیں آ سکے؟"

"اس سے کیا فرق پڑتا ہے؟ کرنل جمی جونز عالمی شہرت رکھتا ہے۔ شمالی امریکا کے علاوہ یورپ اور برطانیہ میں بھی اس کی موجودگی کے شواہد ملتے رہے ہیں۔ لندن سے فرینکفرٹ کے لیے دن بھر میں پچیسوں پروازیں روانہ ہوتی ہیں۔ لفتھانسا سے مشرق و مغرب کی طرف سفر کرنے والے بیشتر مسافر فرینکفرٹ میں ہی طیارہ بدلتے ہیں۔ پھر یہ ضروری تو نہیں کہ آئی بی والے صرف برطانوی ماہرین کی آمد پر انحصار کیے بیٹھے ہوں۔ ان کے مبہم جواب کے بعد وہ دوسرے ممالک سے بھی مدد کی درخواست کر سکتے تھے۔ تم یہ کیوں بھول رہے ہو کہ کہوٹہ کا معاملہ ہر پاکستانی کے لیے مرتے دم تک سے زیادہ اہمیت رکھتا ہے۔ آئی بی والے بندروں کا تجزیہ کر کے جلد از جلد کسی نتیجے پر پہنچنے کے لیے بے چین ہوں گے۔ کرنل جمی جونز نے یہاں ہاتھ ڈالا ہے تو وہ ان حالات سے بھی باخبر ہوگا۔"

"یہ میں نے نہیں سوچا تھا۔" سلطان شاہ کی آواز پر مردنی طاری ہو گئی۔

میں دوران سفر اس سے بلاوجہ ہی نہیں الجھ رہا تھا بلکہ اس سے بحث کے نتیجے میں میرے اپنے بکھرے بکھرے خیالات ایک واضح صورت اختیار کرتے جا رہے تھے اور وہ واضح صورت یہی تھی کہ میں نے سلطان شاہ کے ذہن نشین کرانے کی کوشش کی تھی۔ جب تک میرے ذہن میں کرنل جمی جونز کے نئے منصوبے

کے خدوخال واضح نہ ہوتے، میں اول خان کی کوئی مثبت رہنمائی نہیں کر سکتا تھا۔

ایسا نہیں تھا کہ میں کرنل جمی جونز اور اس کے حواریوں کے خلاف تنہا کوئی کارروائی کرنے سے نا بلد تھا بلکہ مجبوری یہ تھی کہ انفرادی طور پر میں انہیں نقصانات تو پہنچا سکتا تھا لیکن اپنی کسی تنظیم یا اسپیشل ٹاسک فورس کے تعاون کے بغیر ان کی مکمل بیخ کنی نہیں کر سکتا تھا۔ ملا سرکار والے واقعات کے رونما ہونے کے بعد ہی میرا ایس پی ایف سے واسطہ پڑا تھا۔ اگر ایس پی ایف میرے ساتھ نہ ہوتی تو ملا سرکار شعدو چوٹیں کھانے کے بعد بھی میدان میں جما ہی رہتا۔ پھر الشدیہ سے آنے والے غیر قانونی ہتھیاروں اور گولہ بارود کی کھیپ کا معاملہ بھی ریاستی مدد کے بغیر حل نہیں ہو سکتا تھا۔ اس وقت بھی اول خان نے میرے اور ریاستی ذرائع کے درمیان ایک موثر ترین رابطے کا کردار سرانجام دیا تھا۔ ہیوگراس ڈیل کے تحت آنے والے ایٹمی ساز و سامان کی بدولت زیر زمین گوداموں میں ذخیرہ اندوزی بھی اسی کی کاوشوں کی رہین منت تھی۔ ایرانی سرزمین پر اس اہم کام والے کو تباہی سے بچانے کے لیے ویرا نے بڑا کار کردار ادا کر چکی تھی لیکن وہ قافلہ پاکستان کے سرحدی پہاڑوں اور دروں کو عبور کرنے کے بعد اپنا سفر جاری رکھتا تو خلا میں موجود امریکی جاسوس سیاروں کی حساس ترین آنکھیں اس قافلے پر مرکوز ہو جاتیں اور تیکن کا سرا ابھی ابتدا اپنے تباہ کن منصوبے کی ناکامی کے بعد کسی گمنام ٹھکانے کے منظم ترین اور ملا تو فضائی حملے کے ذریعے ہیوگراس ڈیل کے ہر اس پرزے کو تباہ کر سکتا تھا جسے بچانے کے لیے میں نے ویرا کا تعاون حاصل کیا تھا۔ اسی طرح جب ایلیزو ملیسا پر اپنے تمام تر شبہات کے باوجود اس وقت تک اس کی گرفت سے بچانے میں کامیاب نہیں ہو سکتا تھا جب تک اسی لوری شس سے مجھے اول خان کا تعاون حاصل نہ ہوتا۔

میرے اور اول خان کے اس قریبی تعاون پر ویرا کئی بار دبے لفظوں میں طنز کر چکی تھی لیکن وہ میرے طریقہ کار سے مکمل کر بھی بھی اختلاف نہیں کر سکی۔ اسے اچھی طرح اندازہ تھا کہ بے پناہ وسائل اور انفرادی قوت سے لیس دشمنوں کو جب جنگی ہتھیاروں سے لے کر جدید ترین خلائی سیاروں کی مدد بھی حاصل ہو تو میں کیا، مجھ جیسے دس بیس آدمی مل کر بھی اسے زیر نہیں کر سکتے۔ دشمن ہم سب کو تنہا اور انفرادی کامیابیوں سمیت روند کر بہت آسانی کے ساتھ اپنا مقصد حاصل کر سکتا تھا۔ اسے تہس نہس کرنے کے لیے ایک ایسی ہی غیر ریاستی جنگی مشین درکار تھی جس میں اول خان ایک اہم پرزے کی حیثیت رکھتا تھا۔

اور اب ایک مرتبہ پھر ہم سازشوں کے اکھاڑے میں موجود تھے۔ امریکا جاسوس سیاروں کو ایران سے آنے والے ایٹمی آلات کی کھیپ کی تلاش تھی۔ یہودی حریف ہمارے آبی ذخائر کو دونا نے مرتھا بیجرز سرا ریاستی دھماکوں سے اڑا کر کہیں زیادہ خوفناک تباہی سے دوچار کرنے کے منصوبے بنا رہا تھا۔ ڈیوڈ اسٹارورز نامی یہودی نسل پرست تنظیم کے ایما پر کرنل جمی جونز کموڈ کی ایٹمی تنصیبات میں تربیت یافتہ بندروں سے جاسوسی کروا رہا تھا۔ ادھر اولیانو ایک فرض شناس افسر کے روپ میں بین الاقوامی اداروں کے نام پر راول ڈیم کے وسیع آبی ذخیرے سے قرب و جوار کی وسیع آبادیوں کو پینے کا پانی پہنچانے کے قابل تعریف منصوبے پر کام کر رہا تھا لیکن اس کے مشتبہ روابط سامنے آجانے کے بعد کون کہہ سکتا تھا کہ وہ راول جھیل سے پانی نچوڑ کر اسلام آباد میں پانی کی قلت پیدا نہیں کرنا چاہتا تھا؟ ہر طرف شکوک و شبہات کے ڈراؤنے سائے اپنا اپنا طاغوتی رقص دکھا رہے تھے اور ان سب پر بیک وقت نظر رکھنے کے لیے اسپیشل ٹاسک فورس کا بھرپور تعاون ناگزیر تھا۔

پے در پے ناکامیوں کے باوجود ہمارے دشمن ہر محاذ پر بے پناہ سرمایہ لگائے جا رہے تھے اور حیرتناک بات یہ تھی کہ ایسی ہر سرمایہ کاری کے پیچھے موت کے سوداگروں کی فسوں کاری نظر آرہی تھی۔ بھی نائیڈو تو ان چالاک لوگوں میں سے تھا جس نے ہیروئن کے کھلے بازار میں آتے ہی بھانپ لیا تھا کہ اس سفید سفوف کے لین دین میں قارون کے ہزاروں مدفون خزانے پوشیدہ ہیں۔ اس کی ہر سازش اسی پیسے سے پھل پھول رہی تھی۔ ملا سرکار، بیشی پال، سردار رحب علی، غلام رسول، ڈاکٹر اور شیخان مگھ۔ سب کی پرورش اسی کالے دھن سے ہو رہی تھی اور وہ سب جہنم واصل ہو چکے تھے جب کہ البرٹو ملیسا نے اسرائیل کی ایٹمی تنصیبات کے ساتھ ہیروئن سازی کے ایک خفیہ کارخانے کے وجود کا انکشاف کیا تھا۔ اس فیکٹری میں تیار ہونے والی ہیروئن سرکاری سرپرستی میں اسمگل ہو رہی تھی اور اسرائیلی حکومت اس دولت سے اپنے خزانوں کے منہ بھر رہی تھی تاکہ اس سرمائے کی مدد سے قوت حاصل کر کے اپنے دشمنوں کے سر کچل سکے۔ اس نسل پرست اور متعصب یہودی مملکت کے اداروں نے کرنل جمی جونز کی خدمات حاصل کی ہوئی تھیں اور جمی جونز کولمبیا میں ہیروئن اور کوکین کی غیر قانونی تجارت کے بے تاج بادشاہوں میں سے ایک شمار کیا جاتا تھا۔

میرے لیے طمانیت کی بات یہ تھی کہ میں نے اپنے علم میں آنے والے کسی بھی چھوٹے بڑے خطرے سے چشم پوشی اختیار کرنے کی کوشش نہیں کی تھی اور اپنے حریفوں کو ناک چنے چبوا دیے تھے۔ ان معاملات میں میں نے ویرا کو بھی پوری طرح اپنے مقاصد کے لیے استعمال کیا تھا لیکن خاص بات یہ تھی کہ ملک دشمن سازشوں کی بیخ کنی کرتے ہوئے بھی ہم لوگ پس پردہ ہی رہے تھے کیونکہ منظر عام پر آنے کی صورت میں ہماری جانوں کو سنگین خطرات لاحق ہو سکتے تھے۔

اس وقت تک صرف دو معاملات التوا میں تھے جن کے سامنے

کا تعلق ملک کے ان بڑے آبی ذخائر کی سلامتی سے تھا جو کشمیر کے مقبوضہ پہاڑوں سے آنے والے سیلابی پانی کو محفوظ کرتے تھے۔ ہمارے دشمن نے منصوبہ بنایا تھا کہ اگلے مون سون میں برف پگھلنے کے ساتھ پیدا ہونے والے سیلابی ریلوں میں ریموٹ کنٹرولڈ بارودی ہتھیاروں کے واٹر پروف صندوق ہماری طرف بہا دیے جائیں تاکہ وہ ہماری بڑی بڑی جھیلوں کی تہ میں پہنچ جائیں۔ مناسب موقع پر ان ہتھیاروں کو انگلی کی ایک خفیف سی جنبش سے استعمال کیا جا سکتا تھا۔ وہ ہولناک دھماکے ذخیرہ گاہوں کو گھیرنے والے جس پہاڑ یا پشتے میں دراڑیں ڈالتے، اسی سمت سے لاکھوں کیوسک پانی کے غضبناک ریلے بے خبر انسانی آبادیوں اور کھڑی فصلوں پر چڑھ دوڑتے اور اپنی راہ میں آنے والی ہر شے کو خس و خاشاک کی طرح بہا کر سمندر میں لے جاتے۔ وہ ایک بھیانک اور مجرمانہ منصوبہ تھا لیکن اس کے بارے میں متعلقہ لوگوں کو بروقت آگاہ کر دیا گیا تھا جس کے نتیجے میں دشمن کے مقبوضہ علاقوں سے آنے والے طوفانی ندی نالوں اور دریاؤں پر ویسے ہی جال باندھے جا رہے تھے جو مون سون کے ہولناک ریلوں میں بہہ کر آنے والی معمولی اشیا کو بھی روک لینے کی طاقت رکھتے تھے۔ دوسرے معاملے کا تعلق بلیو کراس ڈیل کے تحت ایران سے آئے ہوئے اس ایٹمی ساز و سامان سے تھا جو سرحدی علاقے کے زیر زمین گوداموں میں ایرانی ٹرالروں سمیت چھپا دیا گیا تھا۔ اس سامان کی ترسیل کے ذمے داروں نے خلاف ہونے والی کسی ممکنہ جاسوسی اور پھر تخریب کاری کے سدباب کے لیے فوج کی مدد سے وہ سامان غیر سرکاری مقامی ٹرکوں کے ذریعے چھوٹی چھوٹی کھیپوں میں منزل مقصود تک لے جانے کا قصد کیا ہوا تھا اور اس پروگرام پر شاید عمل بھی شروع ہو چکا تھا۔

گو وہ دونوں معاملات اپنے منطقی انجام تک نہیں پہنچے تھے لیکن گیند ذمے دار حکام کے کورٹ میں تھی اور اس بارے میں میں چاہتے ہوئے بھی کوئی موثر کردار ادا نہیں کر سکتا تھا۔ اسی اعتبار سے جیک رونالڈو اور کرنل جینی جونز کی پہیلیاں میری پوری توجہ کی متقاضی تھیں۔ اول خان بہت محنتی اور فرض شناس اہل کار تھا لیکن عمر بھر کی ملازمت نے اسے کنوئیں کا مینڈک بنا کر رکھ دیا تھا۔ یہ اور بات تھی کہ دوسرے بڑے بڑے لوگوں کے مقابلے میں اول خان کے کنوئیں کا قطر یا محیط بہت بڑا تھا۔ جہاں تک نت نئی سازشوں کو سونگھنا اور پھر اپنے نتائج اخذ کر کے کسی بھی فرد یا طاقت سے ٹکرا جانے کے بے دھڑک فیصلوں میں، میں نے اسے خاصا سست اور روایت پرست پایا تھا۔ ہاں تمام کڑیاں یکجا کر کے اسے پورے جوڑ توڑ سے آگاہ کر دیا جاتا تو وہ پوری قوت اور مردانگی کے ساتھ پہاڑوں سے بھی ٹکرا جانے کا حوصلہ رکھتا تھا۔ ملا سرکار اور سردار رجب علی سے معرکہ آرائیوں کے دور میں، میں نے ابا میتن پر اس کے حوصلے کی اتھاہ گہرائیوں کا بہت اچھی طرح اندازہ کر لیا تھا۔

سلطان شاہ کے پاس مواد ختم ہو چکا تھا اس لیے بحث کا سلسلہ وہیں موقوف ہو کر رہ گیا تھا اور ہم دونوں خاموشی کے ساتھ باقی راستہ طے کر کے شرف آباد اپنے فلیٹ پر پہنچ گئے۔

وہاں ویرا واقعی خود کار بجلی جیسی آئی تھی۔ ہم دونوں کی واپسی کے انتظار میں غزالہ کے ساتھ دری کھیل رہی تھی۔ ہمیں پہنچتے ہی ان دونوں نے سارے کاغذ تھما دیے اور ویرا نے کچن سے گرما گرم پانی کافی مگوں میں انڈیل کر گرم کافی کے چار مگ تیار کرنے شروع کر دیے۔ اس نے سارے لوازمات باورچی خانے سے نکال کر ڈرائنگ روم کی ایک سائیڈ ٹیبل پر جمع کیے ہوئے تھے۔

"میں نے تمہارے کہے بغیر اپنا کام شروع کر دیا ہے۔ اب تم بھی خود بخود شروع ہو جاؤ۔" اس نے اپنے کام سے دھیان ہٹائے بغیر حکم صادر کیا۔ "میں نے اندھے کی لاٹھی نشانے پر لگنے کا محاورہ سنا ہوا ہے لیکن اس کی عملی تفسیر تمہاری زبان سے سننا چاہتی ہوں۔"

میں نے آنکھوں ہی آنکھوں میں سلطان شاہ کو کہانی شروع کرنے کا اشارہ کیا اور خود کرسی میں پھیل کر سگریٹ سلگانے میں مصروف ہو گیا۔

سلطان شاہ نے جوں ہی اپنی کہانی کی ابتدا کی، ویرا تڑپ کر میری طرف مڑ گئی۔ "اب تحریروں کا یہ عالم ہے کہ تمہیں اپنی زبان ہلانے میں بھی دشواری ہو رہی ہے۔ واقعات بتاتے ہوئے تم گونگا ہو جاؤ گے؟"

"مجھ سے تم صرف میری کہانی سن سکو گی۔" میں نے ٹانگ پر ٹانگ رکھ کر بے پروائی سے کہا۔ "سیدھی، سپاٹ اور یک طرفہ کہانی جس میں کسی بھی قسم کے صوتی تاثرات نہیں ہوں گے۔"

"صوتی تاثرات؟" ویرا غرائی۔ "تو کیا سلطان شاہ اپنے منہ سے کتے بلیوں کی آوازیں نکالے گا؟"

"یہ ایک جدید محاورہ ہے۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ "سلطان شاہ تمہیں اصل واقعات کے ساتھ اپنے تفرقات سے بھی آگاہ کرتا جائے گا۔ اس کے بعض اعتراضات نکات دلچسپ ہیں۔ تمہارا ان سے واقف ہونا بہت ضروری ہے۔"

ویرا برا سا منہ بناتے ہوئے دوبارہ اپنے کام میں مصروف ہو گئی اور سلطان شاہ نے تکلفاً اپنا گلا صاف کرنے کے بعد ابتدا سے اپنی کہانی شروع کر دی۔

میرے اور سلطان شاہ کے سامنے کافی کی پیالیاں رکھنے کے بعد ویرا بھی غزالہ کے ساتھ آ بیٹھی۔ اس دوران میں سلطان شاہ احمقانہ انداز میں ہماری مہم جوئی کی داستان سنا رہا تھا۔ میری آمد کے بعد وہ پورے اعتماد کے ساتھ اپنی رائے بھی ان واقعات میں شامل کرتا رہا تھا اور وہ دونوں خاموشی اور انہماک کے ساتھ اس کی طرف متوجہ تھیں۔

میں سلطان شاہ کی رائے سے متفق ہوں۔" اس کے خاموش ہونے پر ویرا بولی۔ "لیکن اس وقت کسی بھی رائے کی زیادہ اہمیت نہیں ہے۔ اول خان کی واپسی پر کئی مسائل خود بخود حل ہو جائیں گے۔"

حالات و واقعات خواہ کچھ بھی رہے ہوں، کرنل جیسی ہوزیا اس کے آدمیوں کی سب سے خونی قاتل وار تھی۔ پاکستان میں حالات مخدوش ہونے کے باوجود وہ کھلے بندوں کراچی کے ہوائی اڈے سے ملک میں داخل ہوئے تھے۔ انہوں نے اپنی دانست میں سرکاری پشت پناہی حاصل کرلی تھی لیکن پھر بھی ایک اجنبی ملک میں یہ خطرہ ہمہ وقت برقرار رہتا ہے کہ کسی وجہ سے اصل شناخت ظاہر ہو گئی تو مٹی پلید ہو سکتی ہے۔

اس پورے قصے میں کلیدی اہمیت اس پتے کارڈ کی تھی جس پر میں نے جعلی ہوزیا کے نام کا مخفف لکھا تھا۔ ویرا یہ بات نہ کو تیار ہی نہیں تھی کہ وہ ترکیب اسی وقت میرے ذہن میں آئی تھی۔ اس کا اصرار تھا کہ میں نے وہ حکمت عملی پہلے سے سوچ سمجھ کر تیار کی ہوئی تھی لیکن ان لوگوں کو اپنی حاضر دماغی سے مرعوب کرنے کے لیے میں نے اسے ایک فوری ترکیب کا روپ دے دیا تھا۔

وہ بحث برائے بحث تھی۔ اصل بات یہ تھی کہ ہمیں اول خان کی آمد کا انتظار تھا اس لیے میں بھی ویرا کے ساتھ الجھتا رہا۔ فرزالہ مکمل طور پر ویرا کا ساتھ دے رہی تھی اور سلطان شاہ خاموش تھا۔

پانچ بجے کے بعد فون کی گھنٹی بجی تو سلطان شاہ نے اچھل کر اپنی جگہ چھوڑ دی۔

دروازہ کھولے جانے کے بعد اول خان مختصری لابی سے گزر کر ڈرائنگ روم میں آیا تو اس کا چہرہ اترا ہوا تھا۔ صاف نظر آ رہا تھا کہ وہ کہیں سے کوئی زک اٹھا کر واپس آ رہا تھا۔

"یہاں کافی کی بو محسوس ہو رہی ہے۔" اس نے گہرے گہرے سانس لیتے ہوئے کہا۔

فرزالہ نے خاموشی سے بجلی کی کیتلی کا بٹن آن کر دیا اور پیالیوں کی طرف متوجہ ہو گئی۔

"کچھ اداس نظر آ رہے ہو؟" میں نے گہری نظروں سے اول خان کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔

"اداس اور ناکام!" اس نے پھیکی سی مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "آج میں موت کے منہ میں جانے سے بال بال بچا ہوں۔ بس ستارے ہی یاور تھے جو اس وقت زندہ و سلامت یہاں نظر آ رہا ہوں۔"

"بالکل الفریڈ ہچکاک والا انداز ہے۔" ویرا غور سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے پرتشویش انداز میں بولی۔ "اس کی کہانیوں میں آخری فقرے پر سسپنس ختم ہوتا ہے بعض اوقات تو اس کی نوبت ہی نہیں آتی۔"

میں ویرا کو گھور کر رہ گیا لیکن وہ دانستہ طور پر میری طرف متوجہ نہیں تھی۔

بات دراصل یہ تھی کہ عامیانہ طور پر ایک دوسرے سے بہت زیادہ واقف ہونے کے باوجود وہ دونوں ایک دوسرے سے بے تکلف نہیں تھے کیونکہ ان کی بالمشافہ ملاقاتوں کی تعداد بہت محدود تھی۔ مجھے خوف تھا کہ کہیں اول خان ویرا کے اس طرز مذاق کا برا نہ مان جائے۔

میرے اندیشے کے برعکس، اول خان کے ہونٹوں پر ایک جاندار مسکراہٹ عود کر آئی اور وہ گہری نظروں سے ویرا کی طرف دیکھتے ہوئے بولا۔ "ڈارون کے نظریۂ ارتقا کے بارے میں تمہاری کیا رائے ہے؟"

اول خان کے اس غیر متعلق اور سنجیدہ سوال پر ویرا بوکھلا گئی اور تقریباً ہکلاتے ہوئے بولی۔ "ہم... میرا خیال ہے کہ اس کی تھیوری جاندار ہے لیکن تمہیں اچانک ڈارون کیوں یاد آ گیا؟"

"الفریڈ ہچکاک مرتے مر گیا لیکن اس نے آخر تک اپنی دم ظاہر نہیں ہونے دی۔ تمہاری طرح وہ بھی ڈارون کا پرستار تھا۔ اس نے اپنی دم ایسے کسی خانے میں چھپائی تھی کہ وہ آخر تک ظاہر نہ ہو سکی اور یہ اس کی تجسس انگیز شخصیت کی سب سے روشن مثال ہے۔ ویسے تم بھی دم کے بغیر خاصی مکمل نظر آتی ہو۔"

اول خان کے اس جوابی حملے پر میں بھونچکا رہ گیا۔ میرے فرشتوں کو بھی گمان نہیں تھا کہ اول خان اتنی بلاغت اور روانی کے ساتھ مذاق کرنے کی صلاحیت رکھتا ہے یا پھر یہ ویرا کی پرکشش شخصیت کا کمال تھا کہ اس سے مخاطب ہونے والا ہر شخص اس کے ساتھ سلسلۂ کلام کو طول دینے کا متمنی رہتا تھا۔

ویرا خفت آمیز انداز میں زور سے ہنستے ہوئے بولی۔ "ڈارون کے نظریۂ ارتقا کے مطابق انسان اپنے جد امجد کی دم سے چھٹکارا پانے کے بعد ہی انسان بنا ہے۔ میرا خیال ہے کہ میرے آباؤ اجداد کی دم جھڑنے کا واقعہ ہزاروں برس پہلے رونما ہوا تھا۔ تمہیں اس وقت اس کا خیال کیوں آ رہا ہے؟"

"بس ایسے ہی خیال آ گیا تھا۔" اول خان نے اپنے پُراعتماد رویے سے مجھے حیران کر دیا۔ "تم میں بس دم کی کسر رہ گئی ہے ورنہ تم ہر اعتبار سے حسینۂ عالم منتخب کیے جانے کے قابل ہو۔ اگر تم الفریڈ ہچکاک کے مزاج کے برعکس اپنی دم ظاہر کر دو تو اس وقت بھی تمہارے حسن کو چار چاند لگ سکتے ہیں۔"

"اس وقت تمہارے سر پر اچانک ہی دم کیوں سوار ہو گئی ہے؟" ویرا نے تنک کر پوچھا۔

"اس کی کمی محسوس ہو رہی ہے۔" اول خان نے بھرپور سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "دم ہوتی تو اس کی پوزیشن سے میں تمہارے موڈ کا بہ آسانی اندازہ لگا سکتا تھا لیکن اس وقت میں تمہارے موڈ پر کوئی تبصرہ کرنے کی پوزیشن میں نہیں ہوں۔ ویسے تو

دل میں تم اپنے حسن کی تعریف پر محظوظ ہو رہی ہو لیکن گفتگو میں چڑچڑے پن کا مظاہرہ کر رہی ہو۔ تمہاری دُم ہوتی تو وہ اس وقت بے خودی کے عالم میں ہولے ہولے لہرانا شروع کر دیتی۔"

ویرا کا چہرہ سرخ ہو گیا اور وہ غصیلے لہجے میں بولی۔ "یہ کیا واہیات موضوع لے بیٹھے ہو؟ تمہیں......"

"بس!" میں نے ہاتھ اٹھا کر سختی کے ساتھ ویرا کی بات کاٹ دی۔ "تم الفریڈ ہچکاک والا الزام واپس لے لو تو اول خان بھی ابھی کے لیے ڈارون کی دُم کاٹ دے گا۔ کسی پر وار کرنا بہت آسان ہوتا ہے لیکن ہوائی حملے کو سہنے کے لیے بڑے ظرف کی ضرورت ہوتی ہے۔ ہمیں ایک دوسرے سے الجھنے سے گریز کرنا چاہیے۔"

"الفریڈ ہچکاک تو کب کا جہنم واصل ہو چکا۔" ویرا منہ پھلا کر بولی۔ "ڈارون کی دُم کہاں سے بیچ میں آ گئی؟"

"ڈارون، الفریڈ ہچکاک سے بہت پہلے جہنم واصل ہو چکا تھا۔" اول خان نے گہری سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ "جدید اردو میں سسپنس کی انتہا یہ ہوتی ہے کہ ہاتھی نکل جائے مگر دُم پھنس جائے۔ اس اعتبار سے ڈارون اور الفریڈ ہچکاک میں ایک قریبی رشتہ پیدا ہو جاتا ہے جو میرے اور تمہارے اختیار سے باہر ہے۔"

"تم بلاوجہ بحث کو طول دے رہی ہو۔" میں نے تلخ لہجے میں ویرا کو ٹوکا۔ "تمہارا یہی رویہ رہا تو ہم اہم معاملات کو بھول کر بندروں اور ان کی دُموں میں ہی الجھے رہیں گے۔ کوئی نتیجہ خیز بات نہیں ہو سکے گی۔"

ویرا بے ساختہ انداز میں کھلکھلا کر ہنس پڑی اور اس نے میری کہی ہوئی بات کو دہرایا۔ "دُموں میں الجھے رہیں گے! واہ کیا اچھوتا خیال پیش کیا ہے تم نے چلو میں ہی اپنا دُم نیچی کر کے اول خان سے معافی مانگ لیتی ہوں۔"

اول خان کے ہونٹوں پر مسکراہٹ پھیل گئی۔ "اتنی باضابطہ معافی کی ضرورت بھی نہیں تھی۔ بعض اوقات تو صرف خاموشی ہی بھرپور معذرت سے زیادہ بھاری ہو جاتی ہے ویسے اظہار عرض ہے کہ میں سنجیدہ نہیں تھا۔"

"تم اپنی کہانی سنا رہے تھے۔" سلطان شاہ نے اسے یاد دلایا۔ "میں پہلے ہی ذہن سے کہہ چکا تھا کہ آج تم نے ان لوگوں کے پیچھے جا کر سنگین غلطی کی تھی۔ وہ تمہیں گھیر کر مار بھی سکتے تھے۔"

"بے خبری میں کچھ بھی ہو سکتا تھا لیکن ایک بار میری شناخت ہو جانے کے بعد وہ کچھ بھی نہیں کر سکتے تھے۔ آج کل کے حالات میں مجھے ان سے کسی تعاون کی امید نہیں رہی ہے اس لیے میں خفیہ طور پر اپنا کام پورا کرنا چاہ رہا تھا لیکن وہ بھی بہت مستعد اور چوکنے تھے۔ میں ان کی نظروں سے محفوظ رہنے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔" اول خان بتانے لگا۔ "راشد منہاس روڈ پر انہوں نے میری گاڑی کو دیکھ لیا پھر وین کے عقبی حصے سے کسی ماہر نشانے باز نے میری گاڑی کے اگلے حصے پر سب مشین گن سے ایک برسٹ مارا اور میری گاڑی تباہ ہو گئی۔ وین ایک لمحے کے لیے رکی اور دو آدمیوں کو اتار کر دوبارہ آگے بڑھتی چلی گئی۔ وہ دونوں میری کار کی طرف دوڑے تھے لیکن میں نے ان کے قریب آنے سے پہلے ہی اپنی گاڑی چھوڑ کر داہنی طرف پھیلی ہوئی زیر تعمیر عمارات کی طرف دوڑ لگا دی......"

"یعنی تمہاری تباہ شدہ گاڑی راشد منہاس روڈ پر کھڑی ہوئی ہے؟" سلطان شاہ نے اس کی بات کاٹ کر حیرت سے سوال کیا۔ "پھر تم یہاں تک کیسے آئے ہو؟"

"میری گاڑی پر فائرنگ کرنے والا اتنا غضب کا نشانے باز تھا کہ اس نے ایک ہی برسٹ میں اگلے دونوں ٹائروں کے ساتھ ریڈی ایٹر اور ہیڈ لیمپس بھی تباہ کر دیے۔ اس کی ایل ایم جی کا دہانہ اگر ذرا سا بھی اوپر ہو جاتا تو ساری گولیاں ونڈ اسکرین توڑ کر میرے سر اور سینے میں پیوست ہو جاتیں۔"

"اس کا مطلب یہ ہوا کہ انہوں نے تمہیں ہلاک یا زخمی کرنے کے بجائے صرف روکنے کی کوشش کی اور اس میں کامیاب ہو گئے۔" میں نے پُرتشویش انداز میں کہا۔ "شاید وہ تمہیں زندہ پکڑنے کے چکر میں رہے ہوں گے۔"

"وین سے اتارے جانے والے دونوں آدمی برق رفتاری کے ساتھ میری تباہ شدہ کار کی طرف آئے تھے اگر میں اس وقت اپنے اوسان پر قابو نہ رکھتا تو وہ مجھے گھیر لیتے۔ میں نے فائر اور ٹائروں کے دھماکے سنتے ہی گاڑی چھوڑ دی تھی کیونکہ مجھے گاڑی کو آگ لگ جانے کا خوف لاحق ہو گیا تھا۔ ان دونوں کو اپنی طرف آتے دیکھ کر میں نے داہنی طرف کے اس تاریک میدان کی طرف دوڑ لگا دی جہاں فلیٹوں کا ایک نیا جنگل ابھر رہا ہے۔ ڈھانچوں اور تعمیراتی ملبے سے گزرتا ہوا میں ایک لمبا چکر کاٹ کر دوبارہ سڑک پر آیا اور اپنی کار کا رخ کیے بغیر ٹیکسی پکڑ کر ادھر آ گیا۔"

"نمبر کے ذریعے وہ تمہارا سراغ لگا ہی لیں گے۔" میں نے دھیمے سے کہا۔ "بس یہ شکر ادا کرو کہ تم فوری تصادم کے خوفناک نتائج سے بچ آئے ہو۔ آج رات میں وہ لوگ ایس پی ایف کے ہیڈ تک ضرور پہنچ جائیں گے۔"

"مجھے اس کی پروا نہیں ہے۔ فکر اس بات کی ہے کہ جیک رونالڈو اور اس کے ساتھی کی حفاظت کے لیے اس قدر سخت انتظامات کیوں ضروری سمجھے گئے ہیں؟ آج تک تو ملکی وزرا کے لیے بھی نہیں کی جاتی۔"

"یہ بتاؤ کہ تمہاری گاڑی پر فائرنگ ہونے تک دونوں گوریے اسی ڈالی کے ساتھ تھے؟" سلطان شاہ نے چونک کر سوال کیا۔ اس کا ذہن بدستور اسی مفروضے میں الجھا ہوا تھا کہ وہ دونوں ایک دوسرے سے الگ شناخت رکھتے تھے۔ اول خان کے بارے میں اپنا قیاس درست ثابت ہونے کے بعد اس کے اندر بھی

ہو گیا تھا۔

"وہ اور کہاں جاتے؟" اول خان نے حیرت سے کہا۔ "اب دن نکلنے کے بعد ہی معلوم ہو سکے گا کہ ان دونوں کو کہاں ٹھہرایا گیا ہے۔ میری معلومات کے مطابق گلشن اقبال میں وفاقی والوں کا کوئی ریسٹ ہاؤس یا مہمان خانہ نہیں ہے۔"

اول خان کی الجھن دور کرنے کے لیے میں نے اسے سلطان شاہ کے تجربے سے آگاہ کر دیا۔

ہم ان ہی باتوں میں الجھے ہوئے تھے کہ اچانک بج اٹھنے والی فون کی گھنٹی نے ہمیں چونکا دیا۔

"صبح چھ بجے کسے فون کرنے کا خیال آ گیا؟" وہ دیوار والی کلاک کی طرف دیکھتے ہوئے بڑبڑایا۔

میں نے ہاتھ بڑھا کر بے پروائی سے فون کا ریسیور اٹھا کر اپنے کان سے لگا لیا۔

"ہیلو! کیا میں ڈیڈی سے بات کر سکتا ہوں؟" خالص امریکی لب و لہجے اور مردانہ آواز میں کیے گئے اس سوال نے میرے پورے بدن میں سنسنی کی لہریں دوڑا دیں۔ میرے لیے وہ آواز اجنبی نہیں تھی۔ اسے میں نے بہت کم سنا تھا لیکن پھر بھی میں اسے لاکھوں آوازوں میں الگ شناخت کر سکتا تھا۔ فون اٹھاتے ہی مجھے وہ مخصوص اور مترنم کلک کی آواز سنائی دی تھی جو بین الاقوامی کال پر لازماً سنائی دیتی ہے۔

"تم کون بول رہے ہو؟" میں نے اپنے ہیجان پر قابو پاتے ہوئے سرسری لہجے میں دریافت کیا۔ میں اسے یہ احساس نہیں دلانا چاہتا تھا کہ میں نے اسے پہچان لیا ہے۔

"یہ غیر اخلاقی سوال ہے۔" دوسری طرف سے شائستگی کے ساتھ کہا گیا۔ "کیا ڈیڈی کے موجود ہونے یا نہ ہونے کا انحصار اس بات پر ہے کہ ان سے کون بات کرنا چاہ رہا ہے؟ تم مجھے اس کے بارے میں بتاؤ۔ وہ موجود ہوا تو میں تمہیں اپنا نام بھی بتا دوں گا۔ ورنہ فون بند کر دوں گا۔ مجھے اس سے اہم بات کرنی ہے۔"

"امریکی واقعی منہ پھٹ اور بدتمیز ہوتے ہیں۔" میں نے تلخی کے ساتھ کہا۔ "تمہاری جگہ کوئی انگریز ہوتا تو اپنا تعارف کرائے اور بے وقت فون کرنے پر معذرت کیے بغیر اصل بات شروع نہ کرتا۔ تمہیں اندازہ ہے کہ اس وقت پاکستان میں صبح کے چھ بجے ہیں اور یہ وقت شرفا کی گہری نیند کا ہوتا ہے؟"

"مجھے یہ سب بتانے کی ضرورت نہیں۔" اس کی آواز میں ہنسی ابھر آئی۔ "انگریز اپنی ذہنی بیماریوں اور معذرت خواہانہ رویے کی وجہ سے برٹش چینل اور بحر اوقیانوس کے چند جزائر میں سمٹ کر رہ گیا ہے جب کہ امریکی دنیا کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک بلکہ خلاؤں تک میں راج کر رہے ہیں۔ مجھے معلوم ہے کہ پاکستان کے شرفا اکثر سوتے رہتے ہیں لیکن ڈیڈی کا شرافت سے دور کا بھی تعلق نہیں ہے۔ اس کے سونے اور جاگنے کا کوئی وقت مقرر نہیں ہے۔ اگر وہ موجود ہے تو تم بے تکلفی کے ساتھ اسے بیدار کر دو۔ اسے مجھ سے بات کر کے خوشی ہوگی۔"

"ابھی تک تو کوفت ہی ہو رہی ہے۔ کہو کیا کہنا چاہتے ہو؟" میں نے بدمزگی سے کہا۔

"کیا مطلب؟" دوسری طرف سے بولنے والے کی متحیر زدہ آواز سنائی دی۔

"مطلب یہ کہ میں ڈیڈی ہی بول رہا ہوں۔ اب بتاؤ کہ تم کون ہو اور کیا چاہتے ہو؟" میں نے اپنی شناخت کا کوئی حوالہ دیے بغیر بے زاری کے ساتھ کہا۔ "میں اجنبیوں کے بے تکلفانہ طرز تخاطب کو عام طور سے نظر انداز نہیں کرتا لیکن مجبوری یہ ہے کہ تم میرے روبرو ہونے کے بجائے کہیں دور سے بول رہے ہو اس لیے بس بولتے ہی چلے جاؤ۔"

"کمال ہے کہ تم نے میری آواز نہیں پہچانی!" دوسری طرف سے کہا گیا "میں جمی لا بیجڈ بول رہا ہوں۔"

"اوہ! تو یہ تم ہو۔ تم میری آواز نہیں پہچان سکے اور میں نے تمہیں نہیں پہچانا۔ حساب برابر ہو گیا۔ یہ بتاؤ کہ تمہیں صبح سویرے اس خادم کا خیال کیسے آ گیا اور تمہیں میرا یہاں کا نمبر کیسے ملا؟"

"میں اس وقت لاس اینجلس سے بول رہا ہوں۔ یہاں کا وقت تم سے ٹھیک بارہ گھنٹے پیچھے ہے۔ بے دھیانی میں مجھے یاد ہی نہیں رہا کہ پاکستان میں ابھی سورج بھی طلوع نہیں ہوا ہو گا۔ رہا تمہارا فون نمبر تو یہ یاد رکھو کہ تم کبھی بھی میری نگاہوں سے اوجھل نہیں ہو سکتے۔ میرے ہمدرد اور خیر خواہ مجھے خبریں پہنچاتے ہی رہتے ہیں۔"

"کبھی کبھار میں بھی تمہارے خیر خواہوں کی گوشمالی کرتا رہا ہوں۔ میں پاکستان میں تمہارے نیٹ ورک سے بخوبی واقف ہو چکا ہوں۔ میری کیسینجر کا پورا ٹولہ بھی مل کر میرا کچھ نہیں بگاڑ سکا تھا۔"

"مکاؤ کے ڈان کوانگ فو کے ساتھ تم نے بدترین نمک حرامی کی تھی۔ حال ہی میں اس کی شکایتیں مجھ تک پہنچی ہیں اور اب وہ کسی خونخوار بھیڑیے کی طرح تمہاری تلاش میں مصروف ہے۔ یہ تمہاری خوش قسمتی تھی کہ کوانگ فو پہلے سے تمہارے نام سے واقف نہیں تھا ورنہ تم مکاؤ سے زندہ نہیں لوٹ پاتے۔ تمہارا فون نمبر مجھے کوانگ فو سے ہی ملا ہے۔ تم اس کے آدمیوں سے جھوٹ بولتے رہے ہو کہ تم نے یہ مکان چھوڑ دیا ہے....."

"میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ میں نے اولڈ کوانگ فو کے ساتھ کون سی نمک حرامی کی تھی۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر ترشی سے کہا۔ "وہاں جو کچھ ہوا، بھرے مجمع میں سب کی آنکھوں کے سامنے ہوا۔ کوانگ فو نے اپنا اطمینان کرنے کے بعد ہی ہمیں مکاؤ چھوڑنے کی اجازت دی تھی۔ معلوم ہوتا ہے کہ تم نے اس کے کان بھر کر اسے میرے پیچھے لگا دیا ہے تاکہ گوشت کے اس

جاز کے ذریعے مجھے زیر کرنے کی اپنی دیرینہ حسرت پوری کر سکو۔"

"ایسا ہوتا تو میں اس وقت کوانگ فو کا نام بھی نہ لیتا۔ اس کے محل میں نیشی کاؤ کے قتل کی وجہ سے اس کی بہت بے عزتی ہوئی ہے۔ نیشی کاؤ کے ساتھیوں نے تم پر ہی قاتل ہونے کا شبہ ظاہر کیا تھا۔ پھر بعد میں کوانگ فو کو شی سے تمہاری دیرینہ رقابت کا بھی علم ہو گیا۔ اب تو میں تمہاری اور کوانگ فو کی لڑائی سے لطف اندوز ہونے کے موڈ میں ہوں۔ یہ مقابلہ روایتی اور بہت دلچسپ ثابت ہونا چاہیے۔"

"دلچسپ ہونے کے ساتھ ساتھ پہلے کی طرح عبرتناک بھی ہوگا۔" میں نے زہریلے انداز میں کہا۔ "کم از کم کوانگ فو کے بدن سے پھپھوندی کی تہ ضرور اتر جائے گی۔ تم نے مکاؤ کا ذکر چھیڑ دیا ہے لیکن میری کیسینو اور اس کے توسیعی کے بارے میں کوئی رائے زنی نہیں کی؟ تمہارے لیے وہ لوگ قابل قدر خدمات انجام دیتے ہیں۔"

"دیکھو زین! آپس کے معاملات میں ایسے معززوں کے نام نہ لو جو تمہاری دسترس سے باہر ہوں۔" جمی لائیڈ کی آواز یک لخت سرد اور گمبھیر ہو گئی۔ "یہ وہ لوگ ہیں جن سے حکومتیں اور مقبول حکمراں تک گھبراتے ہیں۔ ان کے بارے میں غیر ذمے داری سے زبان کھول کر تم خود پر عرصہ حیات تنگ کر لو گے۔"

"تم اسی توسیعی کے آرکیٹکٹ کا حشر بھول رہے ہو۔" میں نے اسے یاد دلایا۔ "میری کیسینو بھی ہر وقت میری دسترس میں ہے۔ یہ میرا ملک ہے۔ یہاں وہ بزدلوں اور چوہوں کو خوفزدہ کر کے بلیک میل کر سکتے ہیں۔ مجھے نہیں جھکا سکتے۔ میں ہر وقت اپنی جان ہتھیلی پر لیے پھرتا ہوں کیونکہ یہ صرف ایک بار جانی ہے اور جب اس کا وقت آ جائے گا تو دنیا کی کوئی طاقت یا تدبیر اسے نہیں روک سکے گی۔"

"میں نے اپنا فرض پورا کر دیا۔ اگر تم خود کو عبرت کا شاہکار بنانے پر تلے ہوئے ہو تو کوئی تمہارے دماغ کا فتور زائل نہیں کر سکتا۔ یہ یاد رکھنا کہ چٹانوں سے سر پھوڑنے والے ہمیشہ خود ہی لہولہان ہوتے ہیں۔ چٹانوں میں خفیف سی دراڑ بھی نہیں پڑتی۔ یہ ایک ابدی کلیہ ہے اور تم اس سے مستثنیٰ نہیں ہو۔"

"ان ہمدردانہ مشوروں کا شکریہ۔ کیا تم نے صرف یہی بتانے کے لیے فون کیا تھا؟" میرا لہجہ زہریلا ہو گیا۔

"مجھے برداشت چیلنج کی ضرورت نہیں۔" ریسیور میں جمی لائیڈ کی غراہٹ ابھری۔ "شاید ویرا نے تمہیں بتا دیا ہو گا کہ میرے اور اس کے درمیان مصالحت ہو چکی ہے اور اس کے نتیجے میں تمہاری پوزیشن بھی تبدیل ہو گئی ہے۔ میں جانتا ہوں کہ ویرا تم کو پسند کرتی ہے۔ مجھے اس کی پسند کا لحاظ کرنا پڑے گا۔ اب میں سفاکانہ انداز میں تمہاری گردن کاٹنے کا حکم جاری نہیں کر سکتا۔"

میں نے کنکھیوں سے ویرا کی طرف دیکھا۔ وہ پوری طرح میری طرف متوجہ تھی۔ وہی کیا، اقبہ تینوں بھی اس وقت ہمہ تن گوش بنے ہوئے تھے اور میری یک طرفہ گفتگو سن کر انہوں نے اندازہ کر لیا تھا کہ اس وقت میری جمی لائیڈ سے بات ہو رہی ہے۔

"شاید تمہیں علم نہیں کہ تمہارے بد گوشت نے مکاؤ میں زبردستی میری شادی کرا دی تھی۔" میں نے دانستہ ایسے الفاظ کا انتخاب کیا کہ ویرا کو دوسری طرف سے کہی ہوئی بات کا اندازہ ہو سکے۔

"مجھے سب کچھ معلوم ہے لیکن تمہاری اس جبری شادی سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ تم مسلمان تو ایک وقت میں چار عورتیں بھی رکھ سکتے ہو۔ مغرب میں بیوی ایک ہی ہوتی ہے لیکن گرل فرینڈز اور بوائے فرینڈز کی تعداد پر کوئی پابندی نہیں ہوتی۔ ویرا ہمیشہ کے لیے تمہاری گرل فرینڈ رہ سکتی ہے۔ مجھے معلوم ہے کہ وہ اپنی پسند ہر قیمت پر حاصل کر کے رہتی ہے۔ وہ جلد ہی تمہاری بیوی کو کوئی نہ کوئی ناک آؤٹ کر دے گی۔"

"اگر یہ تمہاری طرف سے اوپن پرمٹ ہے تو میں بخوشی اسے قبول کرنے کے لیے آمادہ ہوں۔"

"میں احمقوں کی دنیا میں رہنے کا عادی نہیں ہوں۔ [illegible] دنیا کا تو کوئی ہوں۔ میں اچھی طرح جانتا ہوں کہ ویرا جیسی لڑکی کے جھکاؤ کو دنیا کا کوئی مرد نظر انداز نہیں کر سکتا۔ تم دونوں کے مراسم پہلے ہی بے تکلفی کی حدوں سے بہت زیادہ بڑھے ہوئے تھے۔ ان حالات میں میرے پرمٹ دینے یا نہ دینے سے کوئی تبدیلی واقع نہیں ہو سکتی اور تمہیں پوری سنجیدگی کے ساتھ میرے دیے ہوئے عطیے کو قبول کر لینا چاہیے۔"

جمی لائیڈ ناجائز اور غیر قانونی ہی سہی لیکن ویرا کا باپ تھا۔ اس کی زبان سے وہ گفتگو سن کر میری پیشانی عرق آلود ہونے لگی۔ مغربی معاشرے کے نچلے طبقوں میں رائج بہت سی برائیوں میں سے ایک یہ بھی تھی کہ ہر جوان لڑکی کے والدین محدود مفہوم میں اس کے بوائے فرینڈ کو قبول کرنے کے لیے ذہنی طور پر تیار رہتے تھے لیکن امرا اور شرفا کے طبقات میں نوجوان لڑکوں اور لڑکیوں کے مادر پدر آزاد میل جول کو بے راہ روی ہی سمجھا جاتا تھا جبکہ جمی لائیڈ جیسے ایک اشرافیہ کو اپنی لڑکی پر ہر قسم کے تصرف کی کھلی چھوٹ دینے پر آمادہ تھا۔ یہی نہیں بلکہ وہ اس تصرف کی بنا پر مجھے رعایتیں دینے کا بھی اعلان کر رہا تھا۔

"میں نے تمہاری کہی ہوئی ہر بات پوری سنجیدگی کے ساتھ نوٹ کر لی ہے۔" میں نے اضطراری طور پر اپنی پیشانی رگڑتے ہوئے چور نظروں سے نرالہ کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "اگر بات ختم ہو گئی ہو تو اب میں فون بند کر کے سونے کے لیے چلا جاؤں؟ مجھ پر نیند کا غلبہ ہونا شروع ہو گیا ہے۔"

"یہ سب دکھاوے کی باتیں تمہیں جو ہمدردی میں [illegible] اب یہ بتاؤ کہ ویرا کہاں ہے؟" ایک گہری سانس کے بعد

بوجھل آواز ابھری۔ "مجھے اس سے کچھ ضروری باتیں کرنی ہیں۔" میں نے ویرا کی طرف دیکھتے ہوئے اسے آنکھ ماری اور دانستہ کہا۔ "تمہیں معلوم ہے کہ ویرا ایک آزاد منش لڑکی ہے۔ وہ اپنی نقل و حرکت کے بارے میں مجھے تو کیا کسی کو بھی اعتماد میں لینے کی عادی نہیں ہے۔ میں اس کے موجودہ ٹھکانے سے لاعلم ہوں۔"

"تمہاری اس سے آخری ملاقات کب ہوئی تھی؟" چند لمحوں کی خاموشی کے بعد سوال کیا گیا۔

"میں کافی عرصے سے اس سے ملنے کا متمنی ہوں۔ ہو سکتا ہے کہ وہ شہر سے باہر گئی ہوئی ہو۔"

"تم جھوٹ بول رہے ہو۔" جمی لائیڈ کی آواز غصیلی ہو گئی۔ "ایران روانہ ہونے سے پہلے وہ تمہارے ساتھ دیکھی جا رہی تھی۔ یہ کوئی بہت پرانی بات نہیں ہے۔ شاید اس نے تمہیں ایران کے مشن کے بارے میں بھی بتایا ہوگا۔"

"وہ کسی طرح کراس ڈیل کی فکر میں لگی ہوئی تھی۔" میں نے اسے چھیڑنے کے لیے بے پروایانہ لہجے میں کہا۔ "میرے اصرار کے باوجود اس نے مجھے اس ڈیل کے بارے میں کچھ نہیں بتایا پھر وہ کوائف فوسے فرزالہ کی واپسی کے انتظامات طے کرنے کے بعد اچانک کوئٹہ چلی گئی۔ اس کے بعد میری اور اس کی ملاقات نہیں ہوئی۔"

"یہ کوئٹہ کیا ہوتا ہے؟" جمی لائیڈ کا وہ سوال بے ساختہ اور اضطراری تھا۔

"یہ پاکستان کے مشرقی علاقے کا ایک سرحدی شہر ہے جو ایران کے قریب واقع ہے۔"

"اوہ! میں سمجھا یہ کھوٹہ کا بگڑا ہوا یا مقامی تلفظ ہے۔ چند لمحوں کے لیے میں الجھن میں پڑ گیا تھا کہ ویرا کو ایران جانے کے لیے کہا گیا تھا تو وہ کھوٹہ کیسے پہنچ گئی؟ کوئٹہ اور کھوٹہ بہت ملتے جلتے نام ہیں۔"

اس کی زبان سے یوں بے ساختہ انداز میں کھوٹہ کا ذکر بہت معنی خیز تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ کھوٹہ کا نام مغرب کی ہر قابلِ ذکر شخصیت کے ذہن پر ایک آسیب بن کر سوار تھا۔ میں نے اس موقع سے فائدہ اٹھاتے ہوئے جمی لائیڈ کو کریدنے کی نیت سے سوال کیا۔ "کھوٹہ تو پاکستان کا بہت چھوٹا اور غیر معروف قصبہ ہے۔ تم اس کے نام سے کیسے واقف ہو؟ پاکستان کے عام نقشوں میں تو اسے دکھایا بھی نہیں جاتا۔"

جمی لائیڈ کی جوابی ہنسی بہت کھوکھلی تھی۔ اس نے کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ تمہارے حکمران تم لوگوں کو بھی اس ایٹمی بھٹی کدے سے بے خبر رکھنے کی کوشش کرتے ہوں ورنہ پوری دنیا میں اس نام کے تو سبھی لوگ ہیں۔ وہاں چوری چھپے یورینیم افزودہ کر کے بھیانک ایٹمی ہتھیار بنائے جاتے ہیں اور سنجیدہ عالمی قوتیں بجا طور سے گمری ہوئی اس وادی کو ہولناک ایٹمی تابکاری سے یکسر آزاد رکھنے کی خواہاں ہیں۔ کمال ہے کہ تم اتنے بے خبر ہو!"

"اس ملک کے لیے غربت، جہالت اور بیماریاں، ایٹمی تابکاری سے زیادہ مہلک ثابت ہو رہی ہیں لیکن ان کے سدباب کے لیے کسی سنجیدہ عالمی قوت کو زبان ہلانے کی توفیق نہیں ہوئی تو اب یورینیم کی افزودگی کے معاملے میں ہر ایک پر یک لخت ہمدردی کے دورے کیوں پڑ رہے ہیں؟ کیا یہ کھلی ہوئی منافقت نہیں ہے؟"

"ہوگی۔" اس کی آواز سے بے پروائی مترشح ہونے لگی۔ "مجھے ان جھگڑوں سے کوئی دلچسپی نہیں ہے۔ میں تو صرف اتنا جانتا ہوں کہ ارتقا سے پہلے انسان گروہوں کی شکل میں رہتا تھا اور اپنے گروہ کے مفاد سے آگے نہیں سوچتا تھا۔ پھر بستی، قصبے اور شہر کی بنیادوں پر مفادات طے ہونے لگے۔ آج انسان ملکوں یا قوموں کی صورت میں بٹے ہوئے ہیں لیکن ارتقا کا غیر محسوس عمل تیزی سے جاری ہے۔ تم دیکھ لینا کہ اکیسویں صدی میں عالمی معاشرے اور برادری کا تصور سر اٹھائے گا جس میں قطب شمالی میں رہنے والے ایک اسکیمو اور نیویارک میں رہنے والے خلا باز کی سوچ اور مفادات میں کوئی فرق نہیں ہوگا۔ دور اندیش قومیں ابھی سے ان خطرات کا تدارک کرنا چاہ رہی ہیں جو آنے والے دنوں میں عالمی برادری کے تصور کے لیے نقصان دہ ثابت ہوں گے۔"

"اور شاید امریکا اس عالمی برادری کا پولیس مین بننے کی تیاریوں میں مصروف ہے۔ جسے چاہتا ہے گردن سے پکڑ لیتا ہے اور جسے چاہتا ہے کھلی چھوٹ دے دیتا ہے۔ اس کی لغت میں عالمی مفادات کا مطلب صرف اور صرف امریکی مفاد ہوتا ہے۔ اسی لیے اس نے اسرائیل کو بھلا کر کھوٹہ کا نقارہ بجایا ہوا ہے۔"

"معاشرتی ارتقا اور ٹوٹ پھوٹ کے عمل میں ہمیشہ یہی ہوتا آیا ہے کہ بدلنے والی قدروں میں طاقت ور عناصر کی مرضی حاوی رہتی ہے۔ تم اس فطری رویے سے منکر نہیں ہو سکتے۔ یہ ایک طویل بحث ہے۔ میں اس میں نہیں الجھنا چاہتا۔ ویسے بھی میری یہ کال کافی طویل ہو گئی ہے۔ میں ویرا سے بات کرنی چاہتا ہوں۔"

"ویرا سے میری ملاقات ہوئی تو میں تمہارا پیغام اس تک پہنچا دوں گا۔" میں نے خشک لہجے میں کہا۔

"تم میری خاطر اسے تلاش کرو۔" اس نے زور دے کر کہا۔ "مجھے اس سے بہت اہم بات کرنی ہے۔ تم اسے بتا سکتے ہو کہ میں ایران میں اس کی ناکامی کے سبب سے واقف ہوں۔ پاکستان، ایران اور ترکی کی حدود میں موجود سیٹلائٹ نیٹ ورک کے ذریعے مجھے معلوم ہو چکا ہے کہ ایک گاڑی کی خرابی کی وجہ سے ویرا کا کام نہیں بن سکا لیکن حیرت کی بات یہ ہے کہ پاکستان کے سرحدی پہاڑوں سے آگے ہمارا نیٹ ورک اس کاروان کا سراغ کھو بیٹھا ہے۔ اس کی نقل و حرکت یا منزل کا پتا چلانا لازمی ہو گیا ہے۔"

"یہ تم کس کاروان اور نیٹ ورک کی بات کر رہے ہو؟" میں

نے اس کی قطع کلامی کرتے ہوئے الجھن آمیز لہجے میں سوال کیا۔ مجھے معلوم تھا کہ جی لائیڈ کی وہ گفتگو بلیو کراس ڈیل کے تحت آنے والے کاروان کے بارے میں تھی۔ مگر میں انجان بن کر اسے اپنی بے خبری کا مکمل یقین دلانا چاہ رہا تھا۔

"تم بس ویرا کو یہ بتا دینا۔" جی لائیڈ کی جھلاتی ہوئی آواز ابھری۔ "آج تم بہت زیادہ غیر ضروری باتیں کر رہے ہو۔ ویرا مناسب سمجھے گی تو تمہیں باقی تفصیلات بھی بتا دے گی۔ دوسری ضروری بات یہ ہے کہ پاکستان آنے والے میرے ایک دوست کو ویرا کی مدد درکار ہوگی۔ وہ مجھے فون کرے گی تو میں اسے اپنے دوست کے بارے میں بتا دوں گا۔ ان دو معاملات کی اہمیت کا اندازہ تم اس بات سے لگا سکتے ہو کہ میں نے کوانگ فو سے تمہارا فون نمبر لینے کے بعد تم سے براہ راست رابطہ کیا ہے۔ مجھے یقین ہے کہ تم ماضی کی تلخیوں کو بھلا کر مجھ سے تعاون کرو گے۔"

"تمہارے مصالحت آمیز رویے نے مجھے سوچنے پر مجبور کر دیا ہے۔ میں ویرا کو پیغام پہنچانے کی پوری کوشش کروں گا۔ اس کے بعد کے معاملات کا انحصار تمہارے اپنے رویے پر ہوگا۔"

"اچھی بات ہو گئی ہے تو لگے ہاتھوں یہ بھی بتا دو کہ بیم گن اور حلوہ آئی کہاں ہے؟" اس نے اچانک ہی وہ نازک موضوع چھیڑ دیا۔ "مجھے معلوم ہوا ہے کہ تمہیں اپنے ساتھ ملانے کے بعد مافیا بھی غرق ہو گئی ہے۔ ان کے ذریعے ملنے والا تمہارا جواب میرے لیے کبھی بھی تسلی بخش نہیں رہا ہے۔ وہ دونوں چیزیں تمہارے پاس ہونی چاہئیں۔"

"مجھے یاد نہیں پڑتا کہ ان میں سے کوئی چیز میرے پاس رہی ہو۔"

"پھر بھی سوچنے کی کوشش کرو۔ ہو سکتا ہے کہ تم نے انہیں کہیں گنوا دیا ہو۔"

"میں غور کروں گا لیکن مجھے امید نہیں کہ اس کا نتیجہ کچھ مختلف نکلے گا۔"

جی لائیڈ نے مجھے ویرا کے بارے میں یاددہانی کراتے ہوئے فون کا سلسلہ موقوف کر دیا۔

جی لائیڈ کی وہ فون کال ہم میں سے ہر ایک کے لیے غیر متوقع تھی۔ میرے لیے اس کال کی اہمیت یوں بھی بہت زیادہ تھی کہ میرے ٹی سے باغی ہونے کے بعد اس نے پہلی بار مجھے کسی قسم کا مصالحت کا عندیہ دیا تھا۔ مجھے اس امر کا اعتراف کرنے میں کوئی شرمندگی نہیں تھی کہ وہ پاکستان سے ہزاروں میل دور رہنے کے باوجود یہاں کے حالات سے پوری طرح باخبر تھا۔ اسے معلوم تھا کہ میں نے ٹی میں رہتے ہوئے پاکستان میں ہیروئن کی ترویج کے خلاف علم بغاوت بلند کیا تھا۔ پھر بلی اور چوہے کے اس ہولناک کھیل میں، میں نے اپنے محدود وسائل کے باوجود ٹی کی تنظیم اور اس کے مفادات کو پاکستان سے یورپ تک ناقابل تلافی نقصان پہنچایا تھا تو دوسری طرف اس کی حریف تنظیم مافیا میں شامل ہو کر بھی میں نے اپنے مشن کو فراموش نہیں کیا تھا۔ جس طرح پاکستان میں ٹی والے اپنا بوریا بستر لپیٹ کر فرار ہونے پر مجبور ہو گئے تھے اسی طرح مافیا کا بھی کریا کرم کرایا گیا تھا۔ میرے حق میں یہ بہت اچھی بات تھی کہ جی لائیڈ مافیا کی تباہی کا سہرا بجا طور پر میرے سر باندھ رہا تھا۔ یہ نکتہ میری اور جی لائیڈ کی آئندہ مصالحت میں کلیدی کردار ادا کر سکتا تھا اور میں اس کی طرف سے بے خوف ہو کر زندگی گزار سکتا تھا۔

جب تک میں اسلام آباد میں تھا تو مجھے کراچی کے دو معاملات کی فکر لاحق تھی۔ ان میں سے سردار باختر گل اور عبدالرحیم خان کے آدمیوں کا معاملہ تقریباً طے ہو چکا تھا۔ اس وحشت ناک مقابلے میں جنت گل جیسی نرم و نازک اور نخرے دار لڑکی کی رفاقت مفت انعام کی صورت میں میرے ہاتھ آئی تھی۔ دوسرے معاملے کا تعلق کسی چینی کی ان فون کالز سے تھا جو ژوان کوانگ فو سے منسوب کی جا رہی تھیں۔ جی لائیڈ سے کھل کھلا گفتگو ہونے کے بعد یہ واضح ہو گیا تھا کہ ژوان کوانگ فو اپنی بے عزتی کا انتقام لینے کے لیے واقعی میری تلاش میں سرگرداں تھا اور شاید جی لائیڈ سے مصالحت ہو جانے کے باوجود مجھے اپنے طور پر اس سے معاملات طے کرنے تھے۔

اول خان کے لیے جی لائیڈ کا موضوع بہت زیادہ دلچسپی کا باعث نہیں تھا اس لیے وہ میرا بتایا ہوا خلاصہ سننے کے بعد ہی کمرے سے رخصت ہو گیا۔ وہ جیک دوالڈو وغیرہ کے معاملے میں اپنی پوزیشن صاف رکھنے کے لیے صبح سویرے اپنے افسران بالا کو اعتماد میں لینے کا ارادہ رکھتا تھا۔ وہ اپنا دامن بچاتے ہوئے جلد از جلد ان کی عفونت کا کھوج لگا کر کسی نتیجے پر پہنچ جانے کے لیے بے چین تھا۔ البرٹو ملیرا کے قتل کی ابتدائی تفتیش ٹاسک فورس ٹیم کے سپرد ہوئی تھی اس لیے وہ کرنل جیسی جونز کے معاملے کو نمٹانے کی ذمہ داری بھی اپنے سر ہی محسوس کر رہا تھا۔ دوسری اہم ترین بات یہ تھی کہ اپنے آقاؤں کے اشارے پر بلیو کراس ڈیل والے کاروان کو ٹھکانے لگانے کی ناکام سازش کرنے والے لوگ اس منظم ناکے کی یکایک گمشدگی پر بہت زیادہ حیران تھے اور جلد از جلد اس کا کھوج لگانے کی کوشش میں مصروف تھے۔ اس ساز و سامان کی منتقلی کے ذمے داروں کو یہ بتایا جانا بہت ضروری تھا کہ ان کے سروں پر منڈلاتا ہوا خطرہ بدستور موجود تھا اور ان کی ذرا سی بے احتیاطی ایک ہولناک صورت حال کو جنم دے سکتی تھی۔ یہ کام بھی اول خان ہی بہتر طور پر سرانجام دے سکتا تھا اور یہ کوئی بلیو کراس ڈیل کا حوالہ بھی دے دیتا تو اسے یہ واضح کرنے میں دیر نظر آ جاتی کہ اس کو وہ کام کہاں سے اور کیسے معلوم ہوا ہے۔

میں نے جی لائیڈ کی گفتگو میں موجود وہ حوالے دانستہ طور

حذف کر دیے تھے جن کا تعلق میرے اور ویرا کے باہمی تعلقات سے تھا۔ ویرا اس حد تک بات کھل جانے کے بعد تیز ہو سکتی تھی جب کہ وہ ممکن فرزالہ کے لیے دل آزاری کا سبب بن سکتا تھا۔

ویرا نے فون پر دیے جانے والے میرے جوابات کو شاید بہت غور سے سن کر ذہن نشین کر لیا تھا اور میرے سنائے ہوئے خلاصے کو ان جوابات سے ملاتی رہی تھی۔ اس نے اول خان کے جانے کے بعد ہی سوال داغ دیا کہ میں نے جمی لائیڈ سے اوپن پریسٹ والی بات کس سلسلے میں کی تھی اور اس سے پہلے میں نے اسے یہ یاد دلانا کیوں ضروری سمجھا تھا کہ مکاؤ میں کوانگ فو نے میری جعلی شادی کرائی تھی۔

"وہ دراصل بے فکری اور عیش و نشاط کی پُر فریب زندگی کے بارے میں اپنا فلسفہ مجھ پر تھوپنے کی کوشش کر رہا تھا۔ اس نے مجھے اپنے گروہ کی آزاد خیال خواتین سے متعارف کرانے کی پیشکش بھی کر دی تھی۔ اس کے جواب میں مجھے وہ سب کہنا پڑا تھا۔" میں نے اصل بات سے ملتا جلتا بہانہ بناتے ہوئے کہا۔

"مبارک ہو۔" ویرا مسکرا کر بولی۔ "اب تو تمہارا حریف بھی تمہارے مزاج کو سمجھنے لگا ہے۔ مجھے حیرت ہے کہ اس بار اس نے تمہارے ساتھ دوستانہ رویہ اختیار کیا ہے ورنہ وہ ہمیشہ تمہارے خون کا پیاسا رہا ہے۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ لیو کراس ڈیل کے لیے وہ تمہیں بھی استعمال کرنا چاہتا ہے۔" سلطان شاہ نے پُرخیال انداز میں کہا۔ "اسی لیے اس بار اس کی گفتگو دوستانہ رہی ہے۔ تمہیں اس سے ہوشیار رہنا ہوگا۔"

"تم نے میری آخری اکھڑی ہوئی گفتگو سے اندازہ لگا لیا ہوگا کہ میں نے اس کے بدلے ہوئے لب و لہجے کو زیادہ اہمیت دینے کے بجائے نظرانداز کیا ہے۔ فوری طور پر تو مجھے یہ فکر لاحق ہے کہ اگر کوانگ فو میری تلاش میں ہے تو اس کے آدمی کسی بھی وقت یہاں پہنچ سکتے ہیں۔ ہمیں اب اپنا ٹھکانا بدل لینا چاہیے۔"

"یہ دانشمندانہ فیصلہ ہوگا۔" فرزالہ نے وہاں سے اٹھتے ہوئے کہا۔ "روز روز کی مار دھاڑ اور بھاگ دوڑ سے اب میری طبیعت بیزار ہونے لگی ہے۔" یہ کہتی ہوئی وہ سونے کے لیے چلی گئی۔

"اور مجھے یہ فکر ہے کہ اس کا کون سا دوست یہاں آ رہا ہے جو میری مدد کا طلب گار ہوگا۔" ویرا نے معنی خیز انداز میں کہا۔ "میرا خیال ہے کہ آج میری اور تمہاری ملاقات ہو ہی جانی چاہیے۔"

میں نے کچھ نہ سمجھنے والے انداز میں اس کی طرف دیکھا تو اس نے ہنستے ہوئے مجھے یاد دلایا کہ میں نے خود ہی جمی لائیڈ سے یہ کہا تھا کہ میری اور اس کی کافی عرصے سے ملاقات نہیں ہوئی ہے۔

جمی لائیڈ کی اس فون کال سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ فوری طور پر ویرا سے بات کرنے کا متمنی تھا۔ اگر اس بندوبست میں غیر ضروری تاخیر کی جاتی تو عین ممکن تھا کہ جمی لائیڈ کی وہ ایمرجنسی ختم ہو جاتی اور وہ دوبارہ اپنی پرانی ڈگر پر لوٹ آتا۔ اس لیے میں نے پوری طرح ویرا کی رائے کی تائید کی اور کچھ بحث مباحثے کے بعد ہم نے یہ طے کر لیا کہ تھوڑی دیر تک آرام کرنے کے بعد بازار سے ایک اسپیکر فون خرید لیا جائے تاکہ سب لوگ بیک وقت دو طرفہ مکالمات سن سکیں۔ ویرا کو اس تجویز پر کوئی اعتراض نہیں تھا کیونکہ اس نے ہمارے سامنے اپنی ساری راز داری ختم کی ہوئی تھی اور وہ ایک اعتبار سے وہ ہماری صفوں میں شریک ہو چکی تھی۔

ہم لوگ ناشتا وغیرہ کر کے سوئے تو پھر شام ہی کی خبر لائے۔ سلطان شاہ دوپہر میں کسی وقت بیدار ہو کر بازار سے اسپیکر فون لے آیا تھا اور دوبارہ گدھے گھوڑے بیچ کر سو گیا تھا۔

پانچ بجے اول خان کا فون آیا اور اس نے بتایا کہ جیک رونالڈو کے ساتھ آنے والا اس کا ماتحت اور ہم وطن تھا۔ اس کا نام پال ایچرٹن تھا۔ دستیاب معلومات کے مطابق وہ دونوں ڈلاس کی ایک نجی اسلحہ ساز کمپنی میں حساس ترین بارودی سرنگوں اور ویڈیو ٹیٹرز کے ماہرین تھے۔ کھوڑ میں پائے جانے والے پُراسرار بندروں کی جانچ پڑتال اور تحقیقات کے لیے نجی طور پر ان دونوں کی خدمات حاصل کی گئی تھیں۔ کراچی میں جانوروں کی پیچیدہ سرجری اور دیگر فنی مسائل پر بہتر سہولتیں میسر تھیں اس لیے ان دونوں کو کراچی میں مہمان رکھ کر باقی ماندہ دو بندروں کو اسلام آباد سے کراچی لایا جا رہا تھا تاکہ وہ جلد از جلد اپنے کام سے فارغ ہو کر واپس لوٹ سکیں۔ ان دونوں کو سائٹ کے ریسٹ ہاؤس میں ٹھہرایا گیا تھا۔

ان دونوں کی آمد میں کسی قسم کے سفارتی ذرائع ملوث نہیں تھے لیکن اسی کے ساتھ یہ بھی معلوم نہیں ہو سکا تھا کہ انہیں کن لوگوں نے آئی پی والوں کی فرمائش پر پاکستان بھیجا تھا۔ جیک رونالڈو ان دونوں بندروں کو بے ضرر بنا کر مزید تحقیقات کے لیے اپنے ساتھ امریکا لے جانے کا ارادہ رکھتا تھا۔

جیک رونالڈو نے فرینکفرٹ کے راستے اس طویل سفر کی رنگینی سے لطف اندوز ہونے کے لیے اکانومی کلاس میں سفر کرنا پسند کیا تھا اور یہ بھی اسی کی ذہنی اپچ تھی کہ ان دونوں نے کراچی پہنچنے کے بعد وی آئی پی سہولتوں سے استفادہ کرنے کے بجائے عام مسافروں کے ساتھ باہر آنے کا فیصلہ کیا تھا۔

اول خان کی جمع کی ہوئی وہ معلومات چونکا دینے والی تھیں۔ ان کی روشنی میں وہ دونوں ہی مشتبہ تھے۔ انہوں نے عام مسافروں والے راستے کو صرف اس لیے استعمال کرنے کا فیصلہ کیا تھا کہ وہ البرٹو ٹیلیا کے بھیجے ہوئے کسی آدمی سے رابطہ کر سکیں اور وہ اپنی دانست میں اس کوشش میں کامیاب رہے تھے۔ اگر البرٹو ٹیلیا زندہ ہوتا تو کرس جیمی جونز کے تفتہ پیغام کی روشنی میں اس کے فرشتے بھی یہ اندازہ نہیں لگا سکتے تھے کہ اس کے متوقع مہمان اہم سرکاری حیثیت میں پاکستان پہنچیں گے۔ اس کی سادگی تو عام

مسافروں پر مرکوز رہتی اور ڈیک سوٹالفو یا پال انتھرٹن کو اس سے رابطہ کرنے کا کوئی موقع نہیں ملتا۔

اول خان اس بارے میں کوششوں میں لگا ہوا تھا لیکن میں نے وہ اطلاعات حاصل کرتے ہی اپنا ذہن بنالیا تھا۔ ہم ایک دوسرے سے الگ رہ کر موثر انداز میں کام کر سکتے تھے۔

دیکھنے والی بات صرف یہ تھی کہ پاکستان پہنچنے والے دونوں امریکی وہی تھے جنھوں نے ڈلاس سے نانتھیا رک اور پھر فرینکفرٹ کے راستے کراچی کے سفر کا آغاز کیا تھا یا اصل افراد کو راستے میں کہیں غائب کر کے ان دونوں نے ان کی جگہ لے لی تھی۔ یہ سوال اپنی جگہ بہت اہم تھا اور اسی کے جواب پر ان لوگوں کی بے گناہی یا سازش میں ملوث ہونے کا انحصار تھا جنھوں نے آئی بی والوں کی درخواست پر ان دونوں ماہرین کو ڈلاس سے کراچی روانہ کرنے کا بندوبست کرنے کی ذمے داری قبول کی تھی۔

میں نے آنے والوں کی اصلیت کے بارے میں اپنے نظریے سے اول خان کو بھی آگاہ کر دیا تھا تاکہ وہ موقع محل کی مناسبت سے اس بارے میں چھان بین کر کے اپنی تسلی کر لے۔ یہ نکتہ پہلے سے اس کے ذہن میں موجود تھا کہ آنے والوں کو البرٹو ویسا کی موت کی ہوا بھی نہ لگنے دی جائے اور لاس اینجلس میکیو ریٹی سیل میں ہونے والی بھیانک آتشزدگی میں اصل ہدف بننے کے بجائے قطری کے جل مرنے کا بیان برقرار رکھا جائے تاکہ اس سے اس منصوبے کی تصدیق ہو سکے جو البرٹو ویسا نے اپنی محفوظ روپوشی کے لیے تیار کیا تھا۔

ان سب معاملات سے نمٹنے کے بعد ہی لائیڈ کو فون کرنے کی فرصت میسر آئی تو وال کلاک کی سوئیاں ساڑھے سات بجے سے آگے بڑھ چکی تھیں۔ جو لاس اینجلس کے حساب سے کوئی ناگوار وقت نہیں تھا۔

اسپیکر فون کو لائن سے جوڑنے کے بعد ایک الٹی ٹپ مقامی نمبر ڈائل کر کے اس سیٹ کو چیک کیا گیا۔ اسپیکر پر دوسری طرف کی واضح آواز سن کر ویرا نے کوئی جواب دیے بغیر سلسلہ منقطع کر دیا۔

اس دیکھ بھال کے بعد ویرا بین الاقوامی کوڈ کے ذریعے جمی لائیڈ کا نمبر ملانے میں مصروف ہو گئی۔ ویرا کے ساتھ برسوں کے طویل عرصے پر محیط عداوت اور رفاقت میں وہ پہلا موقع تھا کہ وہ میری موجودگی میں اپنے باپ سے فون پر گفتگو کرنے والی تھی ورنہ مجھے وہ ابتدائی ایام بھی یاد تھے جب لاہور میں لائیڈ کا پیچھا کرتے میں ویرا کسی دیوانی کی طرح میرے ساتھ اپنے باپ کی تصویر تلاش کرتی پھر رہی تھی۔ ان دنوں وہ ٹی میں سیاہ پوش بلیک کوئین ہوا کرتی تھی اور اس کے قہر سے بڑے بڑے بدمعاش بھی تھرایا کرتے تھے۔ ایک طرف ویرا کا وہ لرزہ خیز روپ ہوا کرتا تھا تو دوسری طرف اس کے دل میں جمی لائیڈ کی طرف سے گہری نفرت بھری ہوئی ہوتی تھی کیونکہ جمی لائیڈ نے اس کا غیر قانونی باپ ہونے کے باوجود

اسے کبھی بھی اپنی بیٹی تسلیم نہیں کیا تھا لیکن وقت کے ساتھ ساتھ حالات میں بھی انقلاب رونما ہو چکا تھا۔ پدرانہ عزائم اور ذاتی اغراض میں سمجھوتا ہو چکا تھا۔ باپ نے اسے اپنی بیٹی مان لیا تھا اور ویرا بھی خود ساختہ حدود میں اپنے باپ کی وفادار رہنے کا عہد کر چکی تھی۔

لاس اینجلس سے فون کا رابطہ ہونے پر پہلی دو گھنٹیوں پر کوئی جواب نہیں آیا۔ ویرا کے چہرے پر ہلکی سی مایوسی اتر آئی۔ اسپیکر فون آن تھا اس لیے میں نے ہاتھ کے اشارے سے اسے انتظار کرنے کی ہدایت کی پھر تیسری گھنٹی مکمل ہونے سے پہلے ہی اسپیکر فون پر بین الاقوامی رابطہ ہونے کی مخصوص آواز سنائی دی پھر کمرہ جمی لائیڈ کی بھاری اور تحکم آمیز ہیلو سے بھر گیا۔

"ہیلو ڈیڈی! میں ویرا بول رہی ہوں۔" خود پر قابو رکھنے کی کوشش کے باوجود ویرا کی آواز جذباتی ہو گئی تھی۔

"ہیلو ڈارلنگ!" جمی لائیڈ کا لہجہ سرد اور روکھا سا تھا جو فوراً ہی تادیبی ہو گیا۔ "تم نے پھر وہی غلطی دہرائی۔ تم اچھی طرح جانتی ہو کہ میں نے تمھیں صرف تنہائی میں اور اپنے روبرو ہی طرز تخاطب کی اجازت دی ہے۔ دوسری صورتوں میں تمھارا ڈیڈی نہیں بلکہ صرف اور صرف باس ہوں۔" اس نے ویرا کی کسی بھی قسم کی مزاج پرسی کیے بغیر جس روکھے انداز میں اسے سرزنش کی تھی اس پر میرا دل اس کے لیے نفرت سے بھر گیا۔

"سوری باس، مجھے اعتراف ہے کہ میں طویل وقفوں کے بعد اپنے کانوں میں تمھاری آواز سنتی ہوں تو جذباتی ہو جاتی ہوں اور اپنا وعدہ بھول جاتی ہوں۔ تم نے ڈیلی کے ذریعے مجھے یاد کیا تھا۔"

"تم اس وقت کہاں سے بول رہی ہو؟" جمی لائیڈ بہت چالاک اور مکار تھا۔ اس نے اپنی اصل بات شروع کرنے سے پہلے ہی احتیاطی تدابیر کا مظاہرہ کرنا شروع کر دیا تھا۔

چند لمحوں کے لیے ویرا کے چہرے پر جھنجھلاہٹ کے آثار ابھر آئے لیکن اس نے فوراً ہی خود کو سنبھال لیا اور جلدی سے بولی۔ "میں اس وقت ڈیلی کے فلیٹ میں تنہا ہوں۔ وہ اپنی بیوی کو کھانے پر باہر لے گیا ہے۔ آج سارا دن وہ میری تلاش میں سرگرداں رہا تھا۔ تھوڑی دیر پہلے ہی وہ مجھ تک پہنچنے میں کامیاب ہوا تھا۔ میں اس کے پروگرام سے واقف ہونے کے بعد اسی کے ساتھ آئی۔"

"تم فون بند کر دو۔ میں تمھیں رنگ کرتا ہوں۔" جمی لائیڈ نے اس کا جواب سنے بغیر ریسیور رکھ دیا۔ ویرا نے بھی ایک گہرا سانس لے کر اسپیکر فون کا بٹن آف کر دیا۔

وہ خود نمبر ملا کر اس بات کی تصدیق کرنی چاہتا تھا کہ ویرا اس سے جھوٹ نہیں بولی تھی اور یہ غنیمت تھا کہ اس وقت ویرا نے جھوٹ نہیں بولا تھا۔ ورنہ وہ بری طرح پھنس سکتی تھی۔ وہ اس کا خون تھی اور اس کی رگ رگ سے بخوبی واقف تھی۔ اس نے فون آف کرنے کے بعد دونوں ہاتھ جوڑ کر طمانیت کے اظہار

نمی اپنی آنکھیں چھت کی طرف اٹھا کر "خدا کا شکر ہے کہ....." ٹی کہا تھا کہ فون کی گھنٹی بج اٹھی اور اس نے اپنا فقرہ ادھورا چھوڑ کر ایک سیکنڈ بھی ضائع کیے بغیر اسپیکر فون دبا کر آن کر دیا۔

"ہیلو! تو تم اسی کے نمبر پر ہو۔" بلا کسی تمہید کے جمی لائیڈ کی جذبات سے عاری آواز ابھری۔ "تمہیں یقین ہے کہ اس فون میں لگا ہوا کوئی بگ ہماری گفتگو ریکارڈ نہیں کر رہا ہوگا؟"

"میں اتنی احمق نہیں ہوں' باس! میں نے یہ اطمینان کر لینے کے بعد ہی اس اپارٹمنٹ سے تمہارا نمبر ملایا تھا۔ دراصل یہاں سے میں سکون اور آزادی کے ساتھ بات کر سکتی ہوں۔ کسی پبلک کال آفس پر میری ذات بلاوجہ ہی لوگوں کی توجہ کا نشانہ بن جاتی۔ یہ لوگ سفید فام لڑکیوں کو بہت للچائی ہوئی نظروں سے گھورتے ہیں۔"

"تم کہاں رہ رہی ہو؟ کیا وہاں فون کی سہولت نہیں ہے؟" جمی لائیڈ نے پوچھا۔

"میں نے خشک گودی میں مرمت کے لیے کھڑے ہوئے ایک جہاز کے سیکنڈ آفیسر کے کیبن میں رہائش اختیار کی ہوئی ہے۔ جہاز پر ریڈیو ٹرانسمیٹر موجود ہے مگر فون نہیں ہے۔"

"خیر' وہ تمہارے ذاتی معاملات ہیں۔ بس اتنا یاد رکھنا کہ زیکی روئے زمیں کے خطرناک ترین آدمیوں میں سے ایک ہے۔ میں اس کی ذات میں تمہاری دلچسپی سے واقف ہوں۔ لیکن تمہیں اس سے ہوشیار رہنا چاہیے۔ وہ ضرورت پیش آنے پر اپنی عزیز ترین ہستی کو بھی اپنے ہاتھوں سے ذبح کرنے پر تل سکتا ہے۔"

"تمہارا بہت بہت شکریہ!" ویرا اپنی ایک آنکھ دبا کر بولی۔ "تم اپنے لیے کام کرنے والوں کی بہتری کا ضرورت سے زیادہ خیال رکھتے ہو۔ مجھے زیکی سے تمہارے وہ ادھورے پیغامات ملے ہیں لیکن میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ جس معاملے میں حساس ترین خلائی سیاروں کے ذریعے کامیابی نہیں ہو سکی' وہاں میں کیا کر سکوں گی؟ اب تو میرے پاس نفری بھی نہیں ہے۔"

"اس کام کے لیے زیادہ بھیڑ بھاڑ کی ضرورت نہیں ہوگی۔" جمی لائیڈ نے وضاحت کی۔ "اگر تم کسی اہم فوجی افسر تک رسائی حاصل کر لو تو مطلوبہ معلومات بہت آسانی کے ساتھ حاصل ہو سکتی ہیں۔ ہم سب کو پورا یقین ہے کہ پاکستانی علاقے میں اس قافلے کی نقل و حرکت پر فوج کا سخت کنٹرول رہا ہے۔"

"ہو سکتا ہے کہ ان ٹرالوں کو جنگلات ہی میں کیمو فلاج کر دیا گیا ہو۔" ویرا نے خیال ظاہر کیا۔

"بہت سے امکانات ظاہر کیے جا رہے ہیں لیکن اس بڑے کاروان کے ساتھ کیا ہوا ہے؟ اس کا صحیح اندازہ نہیں ہو رہا۔ تمہیں اس کا پتا چلانا ہوگا۔ قیاس آرائیوں سے کام نہیں چل سکے گا۔"

"ٹھیک ہے' میں فوری طور پر کوششوں کا آغاز کیے دیتی ہوں۔"

"لیکن فی الحال تمہیں یہ کام کراچی ہی میں رہ کر کرنا ہوگا کیونکہ یہاں تمہیں میرے ایک دوست کو کچھ مدد فراہم کرنی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ اب تک کراچی پہنچ چکا ہو۔ وہ جیک رونالڈو کے نام سے سفر کر رہا ہے اور انٹیلی جنس بیورو کا مہمان ہے۔ تمہیں اس کی تلاش میں کوئی دشواری نہیں ہونی چاہیے۔"

جمی لائیڈ کی زبان سے جیک رونالڈو کا نام سن کر ہم سب اس بری طرح چونکے جیسے ہمارے سروں پر اچانک کوئی وزنی چیز آگری ہو۔ میری اور ویرا کی نگاہیں چار ہوئیں تو وہ بھی اس انکشاف پر ششدر نظر آرہی تھی۔

"لیکن میں اس سے کس حیثیت میں ملوں گی؟ ایسا نہ ہو کہ میں سرکاری سراغرسانوں کی نظروں میں آنے کے بعد دشواریوں سے دوچار ہو جاؤں۔" ویرا نے کمال ہوشیاری سے سوال کیا۔

"تمہارا سرکار یا سرکاری سراغرسانوں سے کوئی واسطہ نہیں ہوگا۔" جمی لائیڈ نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔ "جیک رونالڈو کوئی سرکاری افسر نہیں ہے۔ شاید تمہیں کولمبیا والا کرنل جمی جونز یاد ہو۔ جیک رونالڈو اسی کا اکلوتا بیٹا ہے اور وہ ایک انتہائی اہم مشن پر پاکستان پہنچنے والا ہے۔ اپنی سرکاری حیثیت کی وجہ سے اسے کسی بااعتماد مددگار کی ضرورت ہوگی جو اس کے خفیہ مقاصد کے لیے کام کر سکے۔ تم اس کا سراغ لگا کر جیمس واکر کے نام سے اسے فون کر کے معاملات طے کر سکتی ہو۔ جیمس واکر کا نام ہی تمہارا شناختی کوڈ ہوگا۔ وہ سمجھ جائے گا کہ تمہارا تعلق میری ذات سے ہے۔"

"ٹھیک.... لیکن ایک زمانے میں تو ہمارے کرنل جمی جونز سے سخت اختلافات رہ چکے ہیں۔ اب وہ ہمارے دوستوں میں کیسے شامل ہو گیا؟" ویرا نے دلی حیرت کے ساتھ پوچھا۔

"یہ سب تمہارے سوچنے کی باتیں نہیں ہیں۔" کھردری آواز میں جواب دیا گیا۔ "اختلافات اور ذاتی جھگڑے نچلی سطح پر ہوتے ہی رہتے ہیں۔ مفادات کے تصادم میں ایسا ہونا ناگزیر ہوتا ہے لیکن جمی جونز سے ہمیشہ میری گہری دوستی رہی ہے۔ آج کل میں اس کے ساتھ خاصا وقت گزار رہا ہوں۔"

"سوری' باس! یہ تمہاری مصلحتیں ہیں جو میری سمجھ میں آہی نہیں سکتیں۔" ویرا نے فوراً ہی سنبھل کر کہا۔ "تم نے جو کچھ کہا ہے' میں اس پر فوری طور پر عمل کرنے کی کوشش کروں گی۔"

"گڈ! تم ایک اچھی اور فرمانبردار لڑکی ہو۔ اب میری ایک اور بات سنو گی؟"

"میں انکار کیسے کر سکتی ہوں؟" ویرا نے حیرت سے کہا۔ "میں تو تمہاری ادنیٰ سی کارکن ہوں۔"

"نہیں' یہ تمہارا ذاتی معاملہ ہے۔ اس میں حکم تمہاری مرضی کے بغیر قبول نہیں ہو سکتا۔"

"میں سن رہی ہوں۔ یہ تمہاری مہربانی ہے کہ تم میرے ذاتی معاملات کو الگ سمجھتے ہو۔"

"مجھی جونز بہت اچھا لڑکا ہے۔ مزاج کی نرمی کے علاوہ وہ جیسی جونز کے کروڑوں ڈالر کے اثاثوں کا اکلوتا وارث بھی ہے۔ وہ تمہیں ہر طرح خوش رکھ سکے گا۔ اسے اس نظر سے بھی دیکھ لینا۔ ویسے تم خود بالغ اور سمجھدار ہو۔ اپنا اچھا برا خود جانتی ہو۔ میں اپنی رائے تم پر مسلط نہیں کروں گا۔"

"شکریہ باس! اس معاملے میں ابھی اپنی خود مختاری پر ذرا بھی آنچ نہیں آنے دوں گی۔ کل جونز جیک رونالڈ کتنا ہی خوش مزاج اور مال دار کیوں نہ ہو میں سنے بغیر اسے مسترد کر دیا ہے۔"

"او کے بے بی۔" ایک سانس کے ساتھ جی لائیڈ کی آواز ابھری۔ "تم ابھی تک ضدی اور خود سر ہو۔ میں تمہاری بہتری کے لیے دعا گو رہوں گا۔ اور ہاں، اب ذرا پاکستان میں قدم جمانے کی کوشش کرو۔ میرا خیال ہے کہ اس بار ڈیبی تمہارے ساتھ بھرپور تعاون کرے گا۔"

"ایک بار میدان چھوڑ جانے والے دوبارہ مشکل ہی سے نہیں جم سکتے ہیں۔ اور ڈیبی کو تو تم جانتے ہی ہو۔ ٹی کے مخصوص ٹھکانے سے واقف ہونے کے بعد ہی اس نے اپنی باغیانہ سرگرمیاں شروع کی تھیں۔"

"اس بار ماننٹ شوگر پاکستان میں نہیں پھیلائی جائے گی۔ وہاں کی مقامی منڈی میں بیس لاکھ سے زیادہ افراد اس کے طلب گار ہو چکے ہیں۔ اتنی زیادہ مقامی کھپت پیدا ہو جانے کے بعد اب پاکستان میں اس کی فاضل پیداوار برقرار نہیں رہی ہے سو وہاں کی کمی افغان ہیروئن سے پوری کی جا رہی ہے۔ دوم یہ کہ ہماری ترجیحات اب بدل چکی ہیں۔ امریکا میں ہیروئن کے عادی افراد اب تیزی کے ساتھ کوکین کی طرف راغب ہو رہے ہیں اس لیے ہماری توجہ جنوبی امریکا کی ریاستوں کی طرف مبذول ہو رہی ہے تاکہ امریکا میں کوکین کی آمد کو روکا جا سکے۔ پاکستان سے ہم سستی اور اعلیٰ درجے کی ہیروئن خرید کر یورپ خصوصاً فرانس میں پہنچائیں گے۔ اس بارے میں ڈیبی کو کوئی اعتراض نہیں ہوگا۔ اس کا یہ خیال بھی غلط ثابت ہو جائے گا کہ ٹی صرف رنگ دار نسلوں کے خلاف کام کرتی ہے۔ یورپ اور فرانس کے سفید فام نوجوانوں کے لیے ہیروئن کا نشہ اس کے لیے دلکش ثابت ہوگا۔"

"مگر کیوں؟" ویرا اپنی حیرت کو نہ دبا سکی۔ "کچھ عرصے قبل ہم یورپ کو اس وبا سے بچانے کے لیے مرے جا رہے تھے اور آج ہم خود یہ زہر وہاں پھیلائیں گے۔ آخر اس کی کوئی وجہ بھی تو ہوگی۔"

اسپیکر فون پر جی لائیڈ کی بے رحمانہ ہنسی کی آواز ابھری پھر وہ سرد آواز میں بولا۔ "تم ایک مرتبہ پھر جذباتی ہو رہی ہو۔ ویسے تمہاری ننھی سی کھوپڑی کے لیے صرف اتنا جان لینا کافی ہے کہ ایسے فیصلے بدلتے ہوئے عالمی حالات اور مفادات کے تابع ہوتے ہیں۔ شاید یہ یورپی مشترکہ منڈی قائم کرنے کی مہم کا شاخسانہ ہے۔ یہ میرا اندازہ ہے۔ تم جانتی ہو کہ مجھے پالیسی کہاں سے ملتی ہے جب میں اسے پوری قوت سے نافذ کرنے کا پابند ہوتا ہوں۔ مجھے جلد ہی نئی پالیسی آنے کی توقع ہے اس لیے تم ابھی سے تیاری شروع کرو۔ پاکستان کے مخصوص حالات کی وجہ سے ہمیں وہاں سے سستے داموں میں بہت بہترین مال مل رہا ہے۔"

"کہیں ایسا تو نہیں کہ جنوبی امریکا سے کوکین کی اسمگلنگ روکنے ہی کے چکر میں کرنل جیسی جونز سے مراسم بڑھائے جا رہے ہوں۔" ویرا نے ایک دم چونک کر سوال کیا۔

"تم بہت چالاک اور شاطر ہو۔ مجھے امید تھی کہ تم یہاں تک پہنچ جاؤ گی۔ جو کام دوستی اور نرم روی سے نکل سکتا ہو اس کے لیے طاقت اور سرمائے کا استعمال حماقت کہلاتا ہے۔"

"ٹھیک ہے۔" ویرا تھکی ہوئی آواز میں بولی۔ "میں ڈیبی کو راہ راست پر لانے کی کوشش کروں گی۔"

"تم جہاں بھی رہو، مجھے اپنے رابطے سے باخبر رکھو تاکہ ضرورت پیش آنے پر میں تم سے بات کر سکوں۔"

"فی الحال میں اسی بحری جہاز پر رہوں گی جہاں رابطے کا کوئی ذریعہ نہیں ہے۔ تم چاہو تو ڈیبی کی معرفت مجھے پیغام دے سکتے ہو۔ تم سے مصالحت ہو جانے پر وہ خاصا مطمئن نظر آ رہا ہے۔"

"تم ڈیبی کے پاس ہی کیوں نہیں رک جاتیں؟" جی لائیڈ نے پوچھا۔

"اس کی بیوی میری موجودگی پسند نہیں کرتی۔" ویرا نے غزالہ کو آنکھ مار کر کہا۔

"کوانگ فو بتا رہا تھا کہ وہ عورت نہایت آسانی کے ساتھ موت کے گھاٹ اتاری جا سکتی تھی۔ اگر تم اس سے براہ راست بات نہ کرتیں تو اس کی بازیابی ناممکن ہو کر رہ جاتی۔"

"ڈیبی کی خوشنودی کے لیے مجھے بعض کام اپنی مرضی کے خلاف بھی کرنے پڑتے ہیں۔" ویرا زیرلب مسکراہٹ کے ساتھ بولی۔ "ورنہ اب تک میرے اور اس کے درمیان دوبارہ ٹھن گئی ہوتی۔"

"ہیروئن اور سلور آئی کے معاملے میں وہ ابھی تک اکڑا ہوا ہے۔ اس سے ان دونوں چیزوں کا واپس لیا جانا بہت اہم ہے کیونکہ ہمارے لیے انہیں ترک کرنا آسان نہیں ہے۔"

"میرا خیال ہے کہ ہم اس معاملے کو غیر ضروری اہمیت دے رہے ہیں اور ڈیبی ہماری کمزوری سے فائدہ اٹھا رہا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ خود بھی ان دونوں چیزوں سے محروم ہو چکا ہو اور ہماری نظروں میں اپنی اہمیت برقرار رکھنے کے لیے اس حقیقت کا اعتراف نہ کر رہا ہو۔"

"اگر میں نے اس کے ساتھ مصالحانہ رویہ اختیار کیا ہے تو جواب میں اسے بھی کھلے دل سے ہر بات بیان کر دینی چاہیے

چاہتا ہے کہ کسی وقت وہ باقاعدہ طور پر سلور آئی کا حق دار بھی بن جائے۔

میں مناسب موقع دیکھ کر اُس سے بات کروں گی۔ شاید یہ مسئلہ بھی حل ہوہی جائے۔"

"یہ یاد رکھنا کہ میں آج شام سات بجے کے بعد اس ایجنسی کو چھوڑ دوں گا۔۔۔"

"پھر میں رپورٹ کس طرح دے سکوں گی؟" ویرا نے اس کی بات کاٹ کر پوچھا۔

"مس جوزیا آرسیلا کو جمع کرنے کے بارے میں کسی رپورٹ کی ضرورت نہیں ہے۔ حالات کے مطابق تم خود فیصلے کرسکتی ہو۔ بلیک کراس ڈیل والی گاڑیوں کے بارے میں، میں خود دو تین دن میں رابطہ کرلوں گا۔"

دوسری طرف سے فون بند کردیا گیا۔ ویرا نے بٹن آف کرکے کرسی کی پشت گاہ سے ٹیک لگا کر اس طرح آنکھیں موند لیں جیسے وہ بڑی دیر سے شدید ذہنی مشقت کرتی رہی ہو۔

جمی لائیڈ سے ہونے والی تازہ ترین گفتگو نے سارے معاملات کو ایک ہی دھارے میں شامل کرکے بہت سی الجھنیں دور کردی تھیں جن میں جیک رونالڈو اور ہزل انجرٹن کی اصلیت کا معاملہ بھی شامل تھا۔

مجھے یہ جان کر مایوسی ہوئی تھی کہ ان دونوں میں سے کوئی بھی جیمز جوزف نہیں تھا۔ وہ بین الاقوامی سطح کا ایک بدنام دہشت گرد اور گروہ بند تھا۔ اس سے مقابلہ ہمارے لیے خاصا دلچسپ اور سنسنی خیز ثابت ہوسکتا تھا لیکن یہ ایک عام اصول تھا کہ اس سطح کے بڑے مجرم عام طور پر بھرپور حفاظتی انتظامات اور جاں نثاروں کے حصار کے بغیر خطرات میں چھلانگ لگانے سے گریز کرتے ہیں اور خود بھی بلاواسطہ کرائے کے چیلوں کے ذریعے اپنے مقاصد حاصل کرتے رہتے ہیں۔ کرنل جمشید جوزف نے بھی پہلے البرٹو ملینیا کو پاکستان بھیج کر کھونٹے کے خلاف ان طویل المدت سازشوں کا آغاز کیا تھا جو بلیک اسٹارز جیسی نسل پرست یہودی جماعت کی خواہشات پر مبنی تھیں اور مسائل کے نئے سلسلے کی ابتدا ہوتے ہی اپنے بیٹے مل جوزف کو خطرات کے جہنم میں دھکیل دیا تھا۔ مل جوزف یا جیک رونالڈو کو پاکستان میں تبدیل شدہ حالات اور ان میں مضمر خطرات کی سنگینی کا کوئی ادراک نہیں تھا۔ وہ سمجھ رہا تھا کہ البرٹو ملینیا تھوڑا سا روپوش تھا اور وہ البرٹو کی مدد سے حالات کو سنبھالنے میں کامیاب ہوجائے گا لیکن بدقسمتی اس نوجوان کی گھات میں تھی۔ وہ اپنے باپ کے پیشے میں گہری دلچسپی لینے کے ساتھ ساتھ، ڈالاس کے اسلحہ سازی کے ایک نجی کارخانے میں پیشہ ور ماہر کے طور پر کام کررہا تھا۔ اسے یقین تھا کہ وہ جس سرکاری حیثیت سے پاکستان آیا تھا، اس کے پیش نظر اسے کوئی بڑا خطرہ درپیش نہیں تھا لیکن کرنل پائیڈ نے اسے نہایت آسانی کے ساتھ بے نقاب کردیا تھا۔ میرا خیال تھا کہ میں مل جوزف کا سر کچل کر کرنل جمشید جوزف کو گہرا چرکا لگا سکتا تھا۔ میرا اصل نشانہ سانپ تھا لیکن سپولیا خود ہی میری زد پر آگیا تھا تو اسے معاف کرنا کسی گھناؤنے جرم سے کم نہ ہوتا۔

ہیروئن کی غیر قانونی تجارت میں ملوث مٹی کے طفیل میں مجرم گروہوں اور عالمی طاقتوں کے قریبی گٹھ جوڑ کے بہت سے اسرار و رموز سے آگاہ ہوچکا تھا۔ عالمی امن اور آشتی کا پرچار کرتے ہوئے نہ تھکنے والے لوگوں کی اصل قوت ان بڑے مجرموں اور دہشت گردوں میں پوشیدہ تھی جو سیاست اور معاشرت کے ہر شعبے میں اس حد تک دخیل تھے کہ ان کی مرضی کے خلاف کچھ بھی نہیں ہوسکتا تھا۔ ایک طرف ہیری کیسنجر اور شرمان سنگھ کا سیاسی گٹھ جوڑ تھا تو دوسری طرف جمی لائیڈ اور کرنل جمشید جوزف جیسے رسوائے زمانہ مجرم ہمارے خلاف شانہ بہ شانہ صف آرا نظر آرہے تھے۔ قانونی اور غیر قانونی ذرائع سے ان سب کی ایک ہی کوشش تھی کہ بلیک کیٹس اور ویڈو اسٹارز کے مذموم عزائم کو پورا کرتے ہوئے، اس ملک کو بالکل مفلوج اور ناکارہ کردیا جائے تاکہ اس خطے میں طاقت اور توازن کا دوسرا پلڑا زمین سے اٹھنے سے پہلے ہمیشہ کے لیے پیوند خاک ہوجائے۔

پہلے میرا ارادہ تھا کہ میں گمنام نقاب پوش کا روپ دھار کر جیک رونالڈو کو خوف زدہ کرکے، اس کی اصلیت اگلوانے کی کوشش کروں لیکن جمی لائیڈ کے ذریعے اس کا اصل نام معلوم ہونے کے بعد میں نے اپنا وہ منصوبہ یکسر تبدیل کرنے کا فیصلہ کرلیا تھا۔

میرے حق میں ایک بات یہ بھی جاتی تھی کہ ائرپورٹ پر بیج والے بلے کارڈ کی وجہ سے بل جونز کا ساتھی پال ایمرسن نہ صرف میری طرف متوجہ ہوا تھا بلکہ اس نے میرے قریب آکر مجھے چونکانے کی کوشش بھی کی تھی۔ اس نے مجھ سے جو کچھ کہا' اس سے ظاہر ہوتا تھا کہ ائرپورٹ پر مجھے البرٹو ملیسا کا فرستادہ سمجھا گیا تھا۔ البرٹو ملیسا جہنم واصل ہو جانے کی وجہ سے اس پوزیشن میں نہیں تھا کہ ان دونوں کی غلط فہمی رفع کر سکے' اس لیے میں اپنے اسی ابتدائی تعارف کے ذریعے بہ آسانی ان دونوں تک رسائی حاصل کر سکتا تھا۔ کم از کم پال ایمرسن مجھے صورت سے پہچانتا تھا اس لیے مجھے کسی نقاب وغیرہ کے استعمال کی سرے سے ضرورت ہی نہیں تھی۔

میں نقاب لگا کر یا کوئی اور روپ بدل کر ان دونوں کے سامنے پہنچتا تو وہ لازمی طور پر مجھے اپنا حریف یا دشمن تصور کرتے ہوئے ہر قسم کی مزاحمت پر تل جاتے اور مجھے ابتدا ہی سے انھیں طاقت کے بل پر اپنے قابو میں رکھنا پڑتا جبکہ اصل روپ میں ان کا سامنا کرتے ہوئے مجھے کسی بھی ذہنی یا جسمانی مزاحمت کا سامنا نہیں کرنا پڑتا اور وہ مجھے اندر کا آدمی سمجھتے ہوئے مجھ سے رازدارانہ گفتگو بھی کر سکتے تھے جو اُن کے پوشیدہ عزائم کو پوری طرح سامنے لا سکتی تھی۔

اس مشن کے لیے مجھے کسی کی مدد کی ضرورت نہیں تھی لیکن پھر بھی سلطان شاہ کو اپنے ساتھ لینے میں کوئی حرج نہیں تھا۔ میرے ڈرائیور کی حیثیت سے وہ ریسٹ ہاؤس سے باہر رہ کر صورتِ حال پر نظر رکھنے کا فرض انجام دے سکتا تھا۔

بیم گن میرے لیے ہر نازک موقع پر ایک موثر ہتھیار ثابت ہوتی رہی تھی۔ اس لیے اُسے چھوڑنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا تھا۔ اس کے علاوہ ہم دونوں نے بھرے ہوئے پستول ساتھ لیے اور نو بجے گھر سے روانہ ہو گئے۔

"اگر اندر کوئی گڑبڑ ہو تو مجھے کیا کرنا ہو گا؟" راستے میں سلطان شاہ نے پوچھا۔

"ہم نے ہتھیار محض احتیاط کے طور پر اپنے ساتھ لیے ہیں۔ ورنہ مجھے وہاں کوئی گڑبڑ ہونے کا اندیشہ نہیں ہے۔ اگر کچھ ہو ہی جاتا ہے تو تم دودھ پیتے بچے نہیں ہو۔ اپنی صوابدید کے مطابق کوئی بھی قدم اٹھا سکتے ہو۔"

"اور مجھے ابتدا میں ہی گڑبڑ ہونے کا خطرہ ہے۔" سلطان شاہ فکرمندانہ لہجے میں بولا۔ "ائرپورٹ پر ان دونوں کے لیے جو حفاظتی انتظامات کیے گئے تھے ان کی روشنی میں ریسٹ ہاؤس پر بھی مسلح لاؤ لشکر کی موجودگی کا امکان نظر آتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ہمیں تلاشی دیے بغیر اندر جانے کی اجازت نہ ملے۔"

سلطان شاہ کی بات میں وزن تھا۔ تلاشی کے مرحلے پر میری تحویل سے بیم گن جیسے جدید ترین اور نامانوس ہتھیار کا برآمد ہونا

خطرناک ہو سکتا تھا۔ میں اس سے ہمیشہ کے لیے محروم بھی ہو سکتا تھا۔ بات اگر صرف پستول تک محدود رہتی تو قلی ہونے سے پہلے یا اس کے بعد واپسی پر' اس کی مدافعت...... پر وہ واپس لی جا سکتی تھی یا جونز خود سمجھ سکتا تھا کہ اس کے کسی آدمی کا ہر وقت مسلح رہنا کتنا ضروری ہوتا ہے۔

میں نے اپنی جیب سے بیم گن نکال کر سلطان شاہ کے حوالے کر دی۔ "بعض اوقات تم بہت دور کی بات سوچ لیتے ہو۔ بیم گن کار میں ہی رکھو' اسے اندر لے جانا ہی میرے حق میں بہتر رہے گا۔"

اُن دنوں شہر کے حالات سازگار نہیں تھے۔ معلوم ہوتا تھا کہ شہر میں چوروں' ڈاکوؤں اور دہشت گردوں کی بن آئی ہے۔ روز متعدد گاڑیاں اسلحے کے بل پر چھینی جا رہی تھیں۔ سوسن ڈشتہ روز کے گنجان آباد علاقوں میں نامعلوم دہشت گردوں کی اچانک اور اندھا دھند فائرنگ کا سلسلہ شروع ہو جاتا تھا جس میں ایک آدھ ہلاکت کے ساتھ متعدد بے گناہ شہریوں کا زخمی ہونا معمول بن گیا تھا۔ مشمول آبادیوں میں ڈاکے پڑنے کے وقت کی کوئی تخصیص نہیں رہی تھی۔ شہریوں کو کوئی اندازہ نہیں ہوتا تھا کہ گھنٹی کی آواز پر اپنا دروازہ کھولیں گے تو کوئی شناسا چہرہ نظر آئے گا یا اچانک ہتھیاروں سے لیس ڈاکو' انھیں بے بس کر کے اندر گھس آئیں گے۔ ان واقعات کے سدِباب کے لیے شہر میں جا بجا پولیس کی چوکیاں قائم کر دی گئی تھیں جہاں مشتبہ گاڑیوں وغیرہ کو روک کر ان کی تلاشی لی جاتی تھی' ان وارداتوں کا تسلسل ٹوٹنے کی کوئی صورت نظر نہیں آ رہی تھی۔ ان اقدامات کا ایک یہ نتیجہ ضرور برآمد ہوا تھا کہ شہر سرِشام ہی ویران ہو جاتا تھا اور رات رات بھر کھلے رہنے والے' خورد و نوش کے مراکز پر خریداروں کے ہجوم سرے سے غائب ہو گئے تھے۔

سڑکوں پر ٹریفک کی کمی کی وجہ سے سلطان شاہ خاصی تیز رفتاری کے ساتھ ڈرائیونگ کر رہا تھا۔ مجھے یہ خوف بھی لاحق ہوا تھا کہ کسی عارضی چوکی پر ہمیں روک لیا گیا تو غیر قانونی ہتھیاروں کی وجہ سے ہماری گلوخلاصی مشکل ہو جائے گی لیکن اس دن ہمارے ستارے یاور تھے یا پولیس اہل کار بے گناہ اور امن پسند شہریوں پر زیادہ توجہ دے رہے تھے کہ ہمیں کہیں بھی نہیں روکا گیا اور ہم حبیب بینک کے مشہور چوراہے سے گزر کر سائٹ کے صنعتی علاقے میں داخل ہو گئے۔

سائٹ کا وہ ریسٹ ہاؤس خاصے کشادہ رقبے پر موجود ایک منزلہ عمارت پر مشتمل تھا۔ ہیڈ لیمپس کی تیز روشنی اور بھرپور ہارن کے جواب میں پھاٹک کے اوپر ایک چہرہ نمودار ہوا اور ہم سے کوئی پوچھ گچھ استفسار کیے بغیر پھاٹک کھول دیا گیا۔ البتہ اندر داخل ہونے کے بعد دوسرے آدمی نے ہاتھ کے اشارے سے ہماری کار روک لی۔

بادی النظر میں تو وہ دونوں سادہ لباس والے مسلح نظر آتے تھے

لیکن ان دونوں کے علاوہ احاطے میں دور دور تک کسی شخص کا وجود نظر نہیں آ رہا تھا۔

پہرے پر کھڑے والے کے استفسار پر سلطان شاہ نے جیک رونالڈو کا نام لیا تو اسے گاڑی آگے بڑھا لے جانے کی اجازت مل گئی۔

سلطان شاہ نے عمارت کے برآمدے کی ایک دیوار کے قریب کار روک دی۔ اسی اثنا میں ریسٹ ہاؤس کا ایک خادم باہر نکل آیا تھا۔ جس نے مجھے اپنے ساتھ لے جا کر ایک کشادہ اور آراستہ ڈرائنگ روم میں بٹھا دیا اور خود میرا نام دریافت کر کے دوبارہ باہر چلا گیا۔ میں نے جیک رونالڈو کے ملاقاتی کی حیثیت سے اپنا نام شہزاد بتایا تھا۔

اس ریسٹ ہاؤس کی عمارت برسوں پرانی معلوم ہو رہی تھی لیکن مجھے حیرت تھی کہ اس کا وسیع و عریض خالی رقبہ اس شہر کی طرح شجرکاری سے یکسر محروم تھا۔ اگر ریسٹ ہاؤس کی عمارت بننے کے ساتھ ہی وہاں کچھ پودے لگا دیے جاتے تو ہر طرف خوشگوار سائے کے ساتھ ہی سبزہ زار بھی میسر آ سکتا تھا۔

کچھ دیر بعد برآمدے میں کئی بھاری قدموں کی چاپ سنائی دی اور پھر وہ دونوں ہی آگے پیچھے اس کمرے میں آ گئے۔ ان کے جسموں پر اب سرخ [illegible] اور نیکر نظر آ رہے تھے۔ مجھ سے ملنے کے لیے انھوں نے لباس کی تبدیلی کی کوئی ضرورت محسوس نہیں کی تھی۔ بل جونز کی آنکھوں میں موجود چمک سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ شراب پیے ہوئے تھا۔

"تو یہ تم ہو پُراسرار ملاقاتی!" بل جونز نے مجھ سے ہاتھ ملائے بغیر ایک کرسی میں ڈھیر ہوتے ہوئے کہا۔ "تمہیں کس نے اٹریوٹ بھیجا تھا؟" وہ بہت صاف ستھری انگریزی بولنے پر قادر تھا۔

"ظفر نے!" میں نے البرٹو ملیبا کا اصل نام لینے سے گریز کرتے ہوئے کہا۔

"تم نے وہاں بلے کارڈ بلند کر کے ایسی حماقت کی تھی جو ہمارے لیے عذاب بھی بن سکتی تھی۔" اس بار پال انجرٹن نے قدرے غصے کے ساتھ کہا۔ "وہ مشورہ اس بے وقوف کا تھا؟"

میرا ارادہ معذرت خواہانہ رویہ اختیار کرنے کا تھا لیکن اس کے بے تکے سوال پر میں اپنے اضطراری جواب کو تبدیل نہیں کر سکا۔ میں نے سادگی سے کہہ دیا۔ "ظفر نے۔ میں تم دونوں میں سے کسی کو نہیں پہچانتا تھا اس لیے بلے کارڈ کے علاوہ باہمی شناخت کی اور کوئی صورت نہیں تھی۔"

پال انجرٹن بوکھلا کر اپنی بغلیں جھانکنے لگا۔ شاید البرٹو ملیبا اس سلسلے میں اس سے بلند درجہ رکھتا تھا۔

"ظفر خود کہاں ہے؟ کیا اسے میرا پیغام نہیں ملا تھا؟" بل جونز نے میری توجہ اپنی طرف مبذول کرائی۔

"اسے پیغام مل گیا تھا لیکن وہ نہایت نامساعد حالات میں گھرا ہوا ہے۔ اسے اسلام آباد سے اپنی کمین گاہ سے نکلتے ہی پکڑ لیا جائے گا۔ اسی لیے اس نے مجھے کراچی روانہ کر دیا تھا۔ موقع ملتے ہی وہ خود بھی کراچی پہنچنے کی کوشش کرے گا۔ ایک حیران کن آتش زدگی میں اپنی موت کا ڈراما رچا کر وہ بری طرح پھنس گیا ہے۔ دوسرے لوگوں سے اس کا رابطہ بالکل ٹوٹا ہوا ہے۔"

"میری سمجھ میں نہیں آتا کہ میں تم سے کس حد تک بات کر سکتا ہوں۔" بل جونز الجھن زدہ نگاہوں سے میری طرف دیکھتے ہوئے بولا۔ "میں زیادہ دنوں تک ظفر کی مدد کا انتظار نہیں کر سکوں گا۔"

"تم مجھ سے ہر بات کر سکتے ہو۔ ظفر کے زیرِ تربیت رہتے ہوئے چند دنوں کو میں ہی کھوٹہ کی وادی میں چھوڑ کر آتا تھا۔ مجھے اس سے اپنی خدمات کا بہت معقول معاوضہ ملتا ہے جس نے مجھے اس کا گرویدہ بنایا ہوا ہے۔" میں نے ادھر اُدھر دیکھتے ہوئے رازدارانہ لہجے میں کہا۔ "تمہاری کہی ہوئی ہر بات میرے سینے میں دفن رہے گی۔ ظفر کے علاوہ کسی اور کو اس کی بھنک بھی نہیں مل سکے گی۔"

"تم ایک معتبر ساتھی اور قابلِ اعتماد پیغام رساں تو ثابت ہو سکتے ہو لیکن یہاں کے حالات پر تم کوئی صائب مشورہ نہیں دے سکتے۔ یہ کام ظفر ہی کر سکتا ہے۔" بل جونز بدستور پریشان نظر آ رہا تھا۔ "اگر میں تم سے یہ سوال کروں کہ کھوٹہ کی ایٹمی تنصیبات کی تباہی کی سب سے موزوں صورت کیا ہو سکتی ہے اور اس پر کیسے عمل کیا جا سکتا ہے تو تمہارا جواب کیا ہو گا؟"

"سچ بات یہ ہے کہ میں نے اس بات پر کبھی غور ہی نہیں کیا۔" میں نے اس بے ہودہ سوال پر کسی جذباتی ردِعمل کا مظاہرہ کیے بغیر ٹھنڈے ماتھے کے ساتھ جواب دیا۔

"پھر تم اب تک ظفر کے ساتھ کیا کرتے رہے ہو؟" اس نے الجھتے ہوئے لہجے میں پوچھا۔ اس کی بدن میں اتر جانے والی تیز نگاہیں مسلسل میرے چہرے پر مرکوز تھیں۔

"میرا اندازہ تھا کہ ہم کھوٹہ کے قیمتی راز حاصل کرنے میں دلچسپی رکھتے ہیں۔ ظفر نے مجھ سے بھی کوئی ایسی بات نہیں کی جس سے یہ ظاہر ہوتا ہو کہ وہ کھوٹہ کو کھنڈر بنا دینا چاہتا ہے۔"

"بس تم میں اور اس میں یہی فرق ہے کہ اس کی پوری سوچ تم تک منتقل نہیں ہو سکی...."

"لیکن ایسے کسی منصوبے پر کام کیا جا سکتا ہے۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر نرمی سے کہا۔

بل جونز نے ایک جھٹکے کے ساتھ اپنی جگہ چھوڑ دی۔ پال انجرٹن بھی چونک کر کرسی سے اٹھ کھڑا ہوا۔ "میرے ساتھ آؤ۔" بل جونز نے دروازے کی طرف مڑتے ہوئے کہا۔ "ایسی گفتگو کے لیے یہ کمرا مناسب نہیں ہے۔ ہماری آواز راہداری میں بھی سنی جا سکتی ہے۔"

وہ دونوں برآمدے میں سے دوبارہ گزر کر ایک راہداری میں مڑے پھر ایک بند دروازہ کھول کر ایک بہت بڑی خواب گاہ میں

داخل ہو گئے جسے ائرکنڈیشنر نے کافی ٹھنڈا کیا ہوا تھا۔ روشنی بستروں والی اس خواب گاہ میں الکحل کی تیز بو رچی ہوئی تھی۔ میری متجسس نگاہوں نے فوراً ہی ایک گوشے میں پڑی ہوئی گول میز پر بلیک لیبل اسکاچ کی بوتل دیکھ لی۔ اس میز کے گرد بید کی کئی آرام دہ کرسیاں پڑی ہوئی تھیں۔ مل جونز کی رہنمائی میں ہم لوگ ان ہی کرسیوں پر براجمان ہو رہے تھے کہ پال ایچرٹن نے اچانک اپنی جیب سے شکاری چاقو نکال کر کھٹکے کے ساتھ اس کا چمک دار پھل کھول کر میری طرف تان لیا۔

"اپنے ہاتھ اوپر اٹھاؤ۔" وہ میرے اوپر غرایا پھر مل جونز کی طرف متوجہ ہو کر بولا۔ "اس کی جیب میں پستول موجود ہے۔ اس کے ارادے خطرناک معلوم ہوتے ہیں۔"

"ہمارا پیشہ ہی ایسا ہے کہ ہم ہر وقت مسلح رہنے پر مجبور ہیں۔" میں نے اس کی ہدایت پر اپنے دونوں ہاتھ اوپر اٹھا لیے تھے۔ "میرے پستول سے تمہیں کوئی خطرہ نہیں ہے۔ تم چاہو تو اسے نکال بھی سکتے ہو۔"

مل جونز نے میری جیب سے پستول نکال کر اس کا جائزہ لیا پھر اسے اپنی گود میں لے کر بیٹھ گیا۔ پال ایچرٹن نے چاقو بند کر کے دوبارہ جیکٹ کی جیب میں ڈالا اور اپنا گلاس لے کر کرسی پر بیٹھ گیا۔

"تم بھی بیٹھ جاؤ۔" مل جونز نے نرمی کے ساتھ کہا اور میں اپنے ہاتھ گرا کر ایک خالی کرسی پر بیٹھ گیا۔ مل کہہ رہا تھا۔ "پال کا قصور نہیں ہے۔ تم نے ائرپورٹ پر دیکھا ہو گا کہ ہماری حفاظت کے لیے پورا لشکر موجود تھا۔ بعض افسران اپنے سرکاری اختیار اور دبدبے کی بے جا نمائش کو شان تصور کرتے ہیں۔ ان انتظامات نے ہم دونوں کو ابھی تک پراگندہ کیا ہوا ہے۔ ہمارا استقبال کرنے والوں نے بلاوجہ ہمیں خوفزدہ کر دیا تھا گویا یہاں ہر شخص ہماری گھات میں لگا ہوا ہے۔ ریسٹ ہاؤس میں بھی ان کی بھیڑ لگ گئی تھی لیکن میں نے اپنے سکون کی خاطر ان سب کو رخصت کر دیا۔ اب یہاں صرف دو گارڈ رہ گئے ہیں۔ پال کی حرکت کا برا نہ ماننا۔"

"احتیاط اچھی چیز ہے۔" میں نے رو کھے لہجے میں کہا۔ "تم دونوں ویسے بھی میرے بڑے ہو۔"

مل جونز واقعی شائستہ مزاج آدمی تھا۔ اس نے میرے لیے ایک خالی گلاس میں اسکاچ انڈیل کر میری طرف بڑھا دی۔ "یہ پیو۔ اس سے تمہارا موڈ دوبارہ بحال ہو جائے گا۔"

میں نے اس کا شکریہ ادا کر کے گلاس میں برف اور سوڈا ملا کر دو گھونٹ لیے پھر کہا۔ "ظفر نے جو بات مجھ سے کی ہی نہ ہو اس کے بارے میں مجھے کچھ سوچنے سمجھنے کی ضرورت ہی نہیں تھی۔ یہ بتاؤ کہ اب تمہارا منصوبہ کیا ہے۔ میں اس پر عمل درآمد کی کوئی نہ کوئی راہ نکالنے کی کوشش کروں گا۔"

"ہماری معلومات کے مطابق ان اٹیمی تنصیبات میں تو کیا اس وادی میں بھی کسی اجنبی یا مشتبہ آدمی کا داخلہ ناممکن ہے۔"

مل میرے پستول سے کھیلتے ہوئے کہنے لگا۔ "البتہ جانوروں کے بارے میں وہ بے بس ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ وہاں سے بھیجے گئے پرندوں کے پکڑے جانے کے بعد اس بارے میں بھی چھان بین کی جائے۔ ہم کہوٹہ میں جانوروں کے ذریعے گھل مل جانا چاہتے ہیں۔"

"پہلی بات تو یہ ہے کہ کہوٹہ میں کوئی ری ایکٹر ابھی تعمیر نہیں ہے۔" میں نے اس وقت تک خود بھی کہوٹہ میں قدم نہیں رکھا تھا لیکن ان دونوں کو مرعوب کرنے کے لیے میری وہ تقریر ضروری تھی۔ "وہاں ایک بڑے رقبے پر ریسرچ لیبارٹری ضرور ہے جہاں اٹیمی ری ایکٹر سے آنے والی یورینیم کو افزودہ کیا جاتا ہے اور اس عمارت کے گرد ریتی باڑھ اور مضبوط دیوار کے علاوہ ہر قسم کا حفاظتی نظام موجود ہے۔ اس لیے وہاں کسی انسانی رسائی کا امکان نہ ہونے کے برابر ہے۔ البتہ نقب لگانے والے پرندوں کی بات اور تھی۔ ہو سکتا ہے کہ حفاظتی عملہ بھی انہیں بے ضرر سمجھ کر نظرانداز کر دیتا ہو......"

پال ایچرٹن نے میری بات کاٹ کر اچانک ہی ایک نیا سوال چھیڑ دیا۔ "پرندوں والے کیمروں کے ذریعے حاصل ہونے والی تصاویر کہاں ہیں؟ انہیں دیکھ کر اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ پرندے کہاں تک پہنچنے میں کامیاب رہے ہوں گے۔ وہ تصویریں ہمارے ٹارگٹ کو آسان بنا سکتی ہیں۔"

"مجھے ان کے بارے میں کوئی علم نہیں۔" میں نے مایوسی سے کہا۔ "یہ سب ظفر ہی بتا سکے گا۔"

چند ثانیوں کے لیے اس کمرے میں سکوت چھا گیا۔ تینوں اپنے اپنے گلاسوں سے چسکیاں لینے میں مصروف ہو گئے۔ آخر مل جونز نے معنی خیز ہنکار کے ساتھ اس بوجھل سکوت کو ختم کیا۔ "پرندوں کے ذریعے نازل ہونے والی کسی ناگہانی تباہی کے بارے میں تمہاری کیا رائے ہے؟"

مل جونز کے اس سوال پر پال ایچرٹن بے چینی کے ساتھ اپنی کرسی میں کسمسا کر رہ گیا جیسے اسے مل کی زبان سے وہ تذکرہ پسند نہ آیا ہو لیکن وہ اسے روکنے کی ہمت نہیں کر سکا۔

پرندوں کے ذریعے تباہی کے ذکر پر مجھے بے اختیار ابرہہ کے لشکر پر ابابیلوں کے کنکر برسانے کا واقعہ یاد آ گیا۔ میں نے کہا۔ "یہ بھی ممکن ہے لیکن اس کے ذریعے محدود تباہی سے زیادہ کچھ نہیں ہو سکتا۔ پرندوں کی پرواز اور ان پر کنٹرول کے معاملات اتنی آسانی سے قابو میں آنے والے نہیں ہیں۔"

"مجھے صرف کہوٹہ میں واقع ان عمارات کی تفصیلی سروے پوزیشن درکار ہے۔ باقی کام حیرت ناک حد تک آسان ثابت ہو گا۔ ہوا کے رخ پر واقع کسی بھی محفوظ مقام سے ان عمارات کے فاصلے کا تعین ہونا بہت ضروری ہے۔ اس کے بعد جو کچھ ہو گا وہ اپنی نوعیت کا یادگار واقعہ ہو گا۔"

"سروے رپورٹ حاصل کرنا بہت دشوار ہو گی۔ اتنی بڑی

لینے سے بہتر ہوگا کہ کوئی گمنام فضائی طیارہ ہی حاصل کیا جائے تاکہ تم اپنا اصل مقصد حاصل کرسکو۔" میں نے اسے مزید ٹٹولنے کی نیت سے دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ وہ تجویز پیش کی۔

"تم سب کتنا کچھ سمجھتے ہو۔" وہ اپنا گلاس میز کی چوبی سطح پر پٹختے ہوئے بولا۔ "لیکن یہ عملاً ممکن نہیں ہے۔ ہر بمبار طیارے کی ایک رینج ہوتی ہے۔ کوئٹہ سے اس رینج میں ہمیں کوئی ہوائی اڈا میسر نہیں ہے۔ اتنی کارروائی کسی بھی صورت میں راز میں نہیں رہ سکتی۔ منصوبہ بنانے والوں کی شناخت کے بدترین سیاسی اثرات ہوں گے جن کی ذمے داری لینے سے ہر ایک بچتا ہے۔ لمبی رینج کے بمبار طیارے گنے چنے ملکوں کے پاس ہیں۔ ان کی ساخت وردی سے پہچانی جاتی ہے۔ پاکستان کے کچھ دوست ممالک ایسے ہیں جن کی ہوا اتنی کوئی سول نہیں لے گا۔ ان کے دباؤ کی وجہ سے فوجی کارروائی ناممکن ہے۔"

"پھر پرندوں والا معاملہ میری سمجھ سے باہر ہے۔" میں نے ہاتھ اٹھاتے ہوئے کہا۔

"بہت آسان ہے۔ تمہارے ملک میں ابابیلوں کی ایک قسم ایسی ہے جو صرف اور صرف ہوا کی مخالف سمت میں اڑتی ہے۔ ان ابابیلوں کے معدوں میں نہایت سریع الاثر زہر کے کیپسول اتار دیے جائیں گے۔ ان کیپسولوں کا جلاتین بہت ناپ تول کے ساتھ اتنا نازک رکھا جائے گا کہ وہ ایک معینہ مدت کے بعد تحلیل ہوجائے۔ کیپسول گھلتے ہی پرندے مر کر پٹ پٹ نیچے گر جائیں گے۔ ان کے پیٹوں میں بچے تکلیں نہایت تباہ کن۔ بم بندھے ہوئے ہوں گے جو زمین سے ٹکراتے ہی ہولناک تباہی پھیلا دیں گے۔ وقت کے تعین کے لیے یہ جاننا ضروری ہے کہ کوئٹہ سے ہوا کے رخ پر واقع کسی بھی غیر منوعہ مقام سے ان عمارات کا فاصلہ کتنا ہے اور ابابیلیں وہ فاصلہ طے کرنے میں کتنا وقت لیں گی؟ یہ اعداد و شمار کیپسولوں کے جلاتین کی موٹائی طے کریں گے۔ اس پورے عمل میں ذرا سی بھی غلطی ہوئی تو تباہی اصل نشانے سے پہلے یا آگے بھی نازل ہو سکتی ہے۔" ٹل جونز کے ذہن میں پورا نقشہ تیار تھا۔

"لیکن وہ تباہ کن بم کہاں سے آئیں گے؟" میں نے حیرت زدہ ہو کر پوچھا۔

ٹل جونز نے نخوت آمیز انداز میں سگریٹ سلگائی پھر بولا۔ "تم بھول رہے ہو کہ ہم بارود کے ماہرین اور سرکاری مہمان ہیں۔ ہمارے پیشہ ورانہ سامان کے کریٹ آج کی ایک پرواز سے یہاں پہنچے ہیں۔ کل انہیں چیک کیے بغیر چھوڑ کر ہمارے حوالے کر دیا جائے گا۔ بم یہاں چھوڑ دیے جائیں گے۔ ان کے خالی کیسز میں مٹی اور کریانے کا پاؤڈر بھر کر وہ کریٹ ہم اپنے ساتھ واپس لے جائیں گے۔ کسی کے فرشتوں کو بھی علم نہیں ہو سکے گا کہ یہ کارروائی کس نے اور کیسے کی ہوگی۔"

"مردہ ابابیلوں کا تجزیہ زہر کی کہانی ضرور سنائے گا۔" میں نے کہا۔

"ان کے چیتھڑے بھی نہیں مل سکیں گے کیونکہ بم ان ہی کے پیروں سے باندھے جائیں گے۔ بالفرض یہ بات سامنے آبھی جاتی ہے تو اس تخریب کاری کا الزام کس پر عائد کیا جائے گا؟ مشکوک ابابیلوں کو اڑانے والے اپنی بندوقیں میں محفوظ علاقے سے کافی دور اپنے اڈے سے اس غول کو اڑاتے ہی وہاں سے نکل جائیں گے۔ یہ سب بے ضرر اور محفوظ منصوبہ ہے جسے پال اور ظفر مل کر سرانجام دے سکتے ہیں۔"

"تو کیا پال تمہارے ساتھ واپس نہیں جائے گا۔" اس کا ہولناک منصوبہ سامنے آنے کے ساتھ میری آنکھیں کھلتی جا رہی تھیں۔

"یہ بیمار ہو کر یہاں رک جائے گا۔" ٹل جونز مکارانہ مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔ "پھر آب و ہوا کی تبدیلی کے لیے یا تفریحاً اسلام آباد کا رخ کرلے گا۔ دراصل ان مخصوص ابابیلوں کو یہی پہچان سکتا ہے۔"

میں گہری سوچ میں ڈوب گیا۔ کسی بھی چڑی مار کے ذریعے سو پچاس ابابیلیں خرید کر ان میں سے ناکارہ ابابیلوں کو آزاد کر کے اپنی ضرورت پوری کرنا کوئی مشکل کام نہیں تھا۔ ان درندوں کا منصوبہ ہر اعتبار سے مکمل تھا۔ کسی صرف کینہ کی کردار کی تھی جو جہنم سے بھی واپس لوٹ ہی نہیں سکتا تھا۔

"کس سوچ میں ڈوب گئے؟" مجھے خاموش پا کر پال ایچرٹن نے ٹوکا۔

"میں ظفر کے بارے میں سوچ رہا تھا۔ اگر وہ جلد ہی اپنی کمین گاہ سے باہر نہ آسکا تو کیا ہوگا؟"

"ظفر ہمارے لیے بہت اہم بلکہ ناگزیر ہے۔" ٹل نے کہا۔ "لیکن ایک فرد کے ہونے یا نہ ہونے کی وجہ سے کسی بڑے مشن کو ادھورا نہیں چھوڑا جا سکتا۔ تم شاید اتنا بڑا بوجھ نہ اٹھا سکو۔ ہمیں ظفر کی مخدوش پوزیشن کا اندازہ تھا اس لیے ہم نے اپنے کچھ دوستوں سے مدد لینے کا بندوبست کیا ہوا ہے۔ اگلے ایک دو دن میں ظفر نہ آسکا تو ہم ان لوگوں کو اعتماد میں لے کر اپنا کام آگے بڑھائیں گے۔ تم ان کے ساتھ رہ سکو گے۔"

اس وقت مجھے اندازہ ہوا کہ جی الیون ویرا سے بات کرنے کے لیے کیوں مضطرب تھا۔ ٹل جونز کے ذہن میں یقیناً جی الیون اور ویرا کے نام موجود تھے اور وہ ظفر کے موجود نہ ہونے کی صورت میں ویرا سے کام لینے کے بارے میں سوچ رہا تھا۔ یہ اس کی بدقسمتی تھی کہ وہ دونوں طرف سے گھیر لیا گیا تھا۔ ظفر کا البرٹو بیلیا بنا کر بنایا جا چکا تھا اور ویرا ہمارے ساتھ تعاون کر رہی تھی۔ وہ کسی بھی صورت میں اپنے منصوبے کو عملی جامہ پہنانے کے قابل نہیں تھا

لیکن ان دونوں کو ان کے ناپاک عزائم کی سزا ملنی بہت ضروری تھی۔

"ہمارے دوستوں نے بھی کسی معذوری کا اظہار کیا تو ہم تیسری راہ اختیار کریں گے۔" اس بار پال ایمبرٹن کو ہوش آ گیا تھا۔

"میں خود یہاں رہ کر اس منصوبے کو پایۂ تکمیل تک پہنچاؤں گا۔ پیسے کی مدد سے میں ہر کام کر گزروں گا۔ اس دور میں حب الوطنی سے لے کر فرض شناسی تک کی کوئی نہ کوئی قیمت ہوتی ہے۔ جو شخص ایک سو ہزار ڈالر کی رشوت کو ٹھکرا کر محب وطن بنا پھرتا ہے' ایک ملین ڈالر کی پیشکش پر بک جاتا ہے۔ بات صرف اتنی ہوتی ہے کہ آدمی کو دیکھ بھال کر' اس کی صحیح قیمت لگائی جائے' وہ جال میں ضرور پھنسے گا۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔ "ظفر نے اسی طرح مجھے اپنا وفادار بنایا ہوا ہے۔"

"تمہاری نہیں' یہ ایک عام بات تھی۔" پال نے جلدی سے کہا۔ "ہماری بھی ایک قیمت ہے۔ ہمیں کوسوو کی تحریکات سے کوئی ذاتی پرخاش نہیں ہے۔ ہم پیسے کے لیے یہ سب کر رہے ہیں۔ کوسوو کے دشمنوں نے ہمیں ہماری خدمات کا معقول معاوضہ دینے پر رضامندی ظاہر کی ہے' جب ہی ہم نے ان کے تفکرات کو اپنے سر لیا ہوا ہے ورنہ ہم خدائی فوجدار نہیں ہیں جو ہزاروں میل دور سے بلاوجہ یہاں دوڑے آتے۔"

"تم پڑھے لکھے اور کام کے آدمی معلوم ہوتے ہو۔ آج رات کو تم یہیں رہ جاؤ۔" مل ڈونز نے میرا خالی گلاس میری طرف بڑھاتے ہوئے کہا۔ "شراب سے دل بھر جانے کے بعد یہیں صوفے پر سو جانا۔"

"میرا گھر جانا ضروری ہے۔" میں نے لجا کر کہا۔ "بیوی اور دو یتیم بچوں کو میرا انتظار رہے گا۔"

"یتیم بچے؟؟" اس نے حیرت سے سوال کیا۔ "تمہاری زندگی میں تمہارے بچے یتیم کیسے کہلا سکتے ہیں؟؟"

"بیوی میری ہے مگر وہ دونوں بچے میری مرحومہ بہن اور بہنوئی کی یادگار ہیں۔"

وہ دونوں ہنس پڑے اور پال بولا۔ "تم باتیں بھی دلچسپ کر لیتے ہو۔ کل دوپہر کو ہم تمہارا انتظار کریں گے۔"

مگر میرے ذہن میں ایک کھچڑی سی پکی ہوئی تھی۔ ریسٹ ہاؤس میں کوئی غیر معمولی حفاظتی انتظام نہیں تھا۔ ان کی رفتار بہت تیز تھی۔ ویرا کی جانب سے رابطہ ہوتے ہی وہ اس کے سر پر سوار ہو جاتے۔ ویرا کی طرف سے لیت و لعل کی صورت میں وہ کرنل تھیسی یونز کے ذریعے بھی لائیڈ پر دباؤ ڈلوا سکتے تھے اور بھی لائیڈ فون پر ویرا کو تیزی دکھانے پر مجبور کر سکتا تھا۔ دوسری طرف ان کے لائے ہوئے خوفناک مگر چھوٹے بموں کے کریٹ اگلے دن ان کی تحویل میں آنے والے تھے۔ میں ان سے ساری کارآمد باتیں اگلوا

چکا تھا۔ اس لیے اس سنہری موقع سے فائدہ اٹھاتے ہوئے انہیں ساتھ بھیجنے جھاڑی اپنا کام کرنے میں کوئی مضائقہ نہیں تھا۔

"تم چاہو تو کچھ وقت نکال کر ہم ایک بڑا کام سرانجام دے سکتے ہیں۔" میں نے ایک فیصلے پر پہنچتے ہوئے کہا۔ پھر ان کے استفسار پر اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا۔ "ظفر کے مخالف عناصر کی ڈسٹری بیوٹر ڈیمی نامی ایک بدمعاش کی ہے اور وہ آج کل کراچی میں دیکھا جا رہا ہے۔ ہم اسے ٹھکانے لگا سکتے ہیں۔"

"ہمیں معلوم ہے۔" ڈیمی کا نام سنتے ہی مل ڈونز کے چہرے پر تنفر آمیز کھچاؤ آ گیا۔ "میرا بس چلے تو میں ڈیمی کا بھیجا اس کی ناک کے راستے بہا دوں۔ ظفر نے اپنی رپورٹ میں اس کا ذکر کیا تھا۔"

"اگر تمہارا موڈ ہو تو میں اسی وقت اس کے ٹھکانے پر پہنچنے کے لیے تیار ہوں۔" میں نے پیشکش کی۔

"ہمارے پاس گاڑی نہیں ہے۔ ایسے کاموں میں ٹیکسی ڈرائیور پر اعتماد نہیں کیا جا سکتا۔" مل بولا۔

"اس کی فکر نہ کرو۔ میرے پاس قابل اعتماد ڈرائیور مع گاڑی موجود ہے۔"

"اوہ! پھر تو تم خاصے مالدار انسان ہو۔ میں نے سنا ہے کہ یہاں بہت کم لوگوں کے پاس اپنی کار ہوتی ہے۔"

"ظفر کی مہربانی ہے۔ وہ فراخدلانہ معاوضہ نہ دے تو گزر بسر بھی دشوار ہو سکتی ہے۔"

وہ دونوں ڈیمی کے قتل کے لیے فوراً ہی میرے ساتھ روانہ ہونے پر تیار ہو گئے۔

"تم تیار ہو کر آؤ' میں ڈرا ڈرائیور کو ہدایت دے دوں۔" وہ لباس بدلنے میں مصروف ہوئے تو میں ان سے اجازت لے کر باہر آ گیا۔ میں نے فیصلہ کر ہی لیا تھا تو سلطان شاہ کو اعتماد میں لینا ضروری ہو گیا تھا۔

سلطان شاہ ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھا ہوا میری واپسی کا انتظار کر رہا تھا۔ اس نے بہت سکون کے ساتھ میری مختصر کہانی سنی پھر سر ہلاتے ہوئے بولا۔ "یہ اچھا ہے۔ روگ کا جلد از جلد خاتمہ ہوا چاہیے۔"

ہم دونوں باہر کھڑے ہو کر دھیمی آوازوں میں تبادلۂ خیال کرنے لگے۔ باتیں کرتے ہوئے میں نے چہل قدمی کے انداز میں کار کا طواف کر کے یہ بھی دیکھ لیا کہ سلطان شاہ کی بے داغ کار کئی دنوں سے زیادہ استعمال نہ ہونے کے سبب کار خاصی گندی حالت میں تھی۔ خاص طور پر اس کی دونوں نمبر پلیٹیں ایسی حالت میں تھیں کہ انہیں سرسری نظر میں پڑھنا ممکن نہیں رہا تھا۔

وہ دونوں تیار ہو کر باہر آئے تو ان کی دونوں جیبوں پر نظر پڑتے ہی مجھے احساس ہوا کہ میں نے انہیں تحلیہ فراہم کر کے غلطی کی تھی۔ میں ان کے ساتھ موجود رہتا تو مجھے یہ اندازہ ہو سکتا تھا کہ اس مہم کے لیے کس قسم کا اور کتنا اسلحہ اپنے ساتھ لے

جب انھیں آتا ہوا دیکھ کر سلطان شاہ نے پھرتی کے ساتھ ڈرائیونگ سیٹ سنبھالنی چاہی لیکن بل برنز نے باہر رک کر ہی چابی کا مطالبہ کردیا۔ اس کا کہنا تھا کہ وہ دوران سفر صرف اسی وقت پُرسکون رہ سکتا ہے جب اسٹیئرنگ وہیل اس کے قابو میں ہو۔ میں نے اسے امریکا کے برعکس پاکستان میں بائیں ہاتھ پر گاڑی چلانے کے قانون اور گندے ٹریفک کا حوالہ دے کر ڈرائیونگ سے باز رکھنا چاہا لیکن بے سود۔ اس کے اصرار پر چابی اسے دے دی گئی۔

ہم وہاں سے روانہ ہوئے تو میں بل برنز کے برابر میں بیٹھا ہوا تھا۔ سلطان شاہ، ہال ایجرٹن کے ساتھ عقبی نشست پر براجمان تھا۔ گاڑی چلنے کے بعد ہال نے سلطان شاہ سے متعارف ہونے کی کوشش کی لیکن وہ حسبِ ہدایت کے مطابق انگریزی سے لاعلمی ظاہر کرکے رہ گیا۔ میرے لیے یہ بندوبست ضروری تھا تاکہ میری اور سلطان شاہ کی کسی بات میں عدم مطابقت کی وجہ سے ان دونوں کو چوکنا ہونے کا موقع نہ مل سکے۔

ریسٹ ہاؤس سے روانہ ہونے کے بعد میں نے بل برنز کو اس سڑک پر چلنے کا مشورہ دیا جو پٹھان کالونی اور بنارس چوک سے گزرتی ہوئی بلوچستان کی طرف جاتی تھی۔ آبادی، سیمنٹ سازی کے کارخانوں اور پھر گندھک ملے ہوئے گرم پانی کے چشموں کے قریب سے گزرنے کے بعد گاڑی ویران علاقے میں داخل ہوئی تو سڑک کے دونوں طرف چٹیل اور تاریک میدان دیکھ کر ہال ایجرٹن چونکے بغیر نہ رہ سکا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ ہم شہری حدود سے باہر نکل آئے ہیں۔" اس نے کہا "کیا ہم کراچی سے باہر کسی دوسرے شہر کی طرف جارہے ہیں؟"

"کراچی ایک بے ڈھنگا شہر ہے" میں نے اسے باتوں میں الجھائے رکھنے کے ارادے سے کہا "اس کی مختلف آبادیوں کے درمیان ایسے غیرآباد علاقے ہر طرف بکھرے ہوئے ہیں۔ شاید شہر کے منصوبہ سازوں نے مستقبل کی ضروریات کے لیے ان قطعات اراضی کو بچاکر رکھا ہوا ہے۔"

"لیکن یہاں تو تاحدِ نظر اندھیرے کا راج نظر آرہا ہے" ہال کی پُرتشویش آواز ابھری "آگے کوئی آبادی ہو تو یہاں سے اس کی روشنیاں وغیرہ تو نظر آنی چاہئیں۔ اس ویرانے میں ڈرائیو کیا کررہا ہے؟"

اس کا اضطراب خطرے کی علامت تھا۔ میں نے بل سے کہا "آگے ایک کچا راستہ نظر آئے گا۔ بس وہیں سے گاڑی بائیں طرف اتارلینا۔ میرا خیال ہے کہ ہم اپنی منزل سے کافی قریب ہیں۔"

"تو کیا ہمیں سڑک سے اتر کر کچے میں جانا ہوگا؟" بل کی آواز بھی تفکر آمیز تھی۔

"ڈیڑھ منٹ کے بعد ہم دوبارہ نیم پختہ سڑک پر ہوں گے جو نشیبی علاقے میں موجود آبادی تک جاتی ہے۔"

میں نے کچے راستے کی بات الل ٹپ کہہ دی تھی۔ مجھے اندازہ تھا کہ قرب و جوار کے دیہی علاقوں تک رسائی کے لیے اس سڑک سے جابجا کچے میں اترنے کے نشانات ملتے رہیں گے۔ ہیڈ لیمپس کی روشنی میں غالباً جلد ہی کسی پگڈنڈی کے آثار نظر آئے۔ اس نے بریک لگاکر گاڑی کی رفتار کم کی اور اسے سڑک سے نیچے اتار دیا۔ گاڑی جھٹکے کھاتی ہوئی، پتھریلے اور ناہموار راستے پر آگے بڑھنے لگی۔ گاڑی میں بوجھل اور غیرفطری سکوت چھایا ہوا تھا۔ ہم دونوں ان پر وار کرنے کے موقع کی تلاش میں تھے اور وہ شاید اپنے لیے خطرہ محسوس کرنے لگے تھے۔

ایک گڑھے سے نکلتے ہوئے گاڑی کے ہیڈ لیمپس کی روشنی دور تک گئی تو راستے میں پتھریلے ٹیلوں کا ایک سلسلہ نظر آیا اور بل نے پورے بریک لگاکر گاڑی وہیں روک دی۔

"اب تم چاہو گے کہ ہم دو سو گز کے بعد گاڑی چھوڑ کر ان ٹیلوں کو پیدل عبور کریں" بل کی غراہٹ گونجی۔

میں نے اپنے بائیں ہاتھ میں موجود پستول کے وزنی دستے سے اس کے سر پر بھرپور ضرب لگانی چاہی مگر اوچھی پڑی۔ بل برنز کا ہاتھ شاید پہلے سے دروازے کے لیور پر تھا، وہ بہت پھرتی کے ساتھ کار سے باہر نکل گیا۔ پچھلی نشست پر بھی دھماچوکڑی شروع ہوچکی تھی مگر میرے لیے بل زیادہ اہم تھا۔ عین ممکن تھا کہ وہ کوئی نہ کوئی ہتھیار نکال لیتا تو خطرناک صورت حال پیدا ہوسکتی تھی۔ میں بھی فوراً ہی ڈرائیونگ سیٹ والے دروازے سے باہر نکل گیا۔

بل زمین پر ہی لڑھک کر ایک طرف نکل جانے کی کوشش کررہا تھا۔ میں اس پر سے ہوتا ہوا سنگلاخ زمین پر پھسل گیا۔ میں نے سنبھلتے سنبھلتے ہی فضا میں ایک فائر جھونک مارا۔ مقصد صرف انھیں خوف زدہ کرنا تھا۔ فوراً ہی ایک اور فائر ہوا۔ بل برنز نے کیا تھا۔ وہ میری توقع سے زیادہ پھرتیلا ثابت ہوا تھا کیونکہ زمین پر گرنے کے باوجود وہ اپنا پستول نکال چکا تھا۔ پھر میں نے دیکھا کہ کار کی عقبی سیٹ کا دروازہ کھلا اور ایک دوسرے سے گتھے ہوئے دو ہیولے باہر آگرے۔ ان دونوں کی وحشیانہ غراہٹیں ویرانے میں دور تک گونج رہی تھیں۔

لمحہ بھر کے لیے میری توجہ کار کی طرف مبذول ہوئی تھی کہ بل برنز کی طرف سے دوسرا فائر ہوا اور گولی میرے سر کے بالوں کو تقریباً چھوتی ہوئی گزر گئی۔ اگر میں اس وقت زمین پر پڑا ہوا نہ ہوتا تو میری کھوپڑی میں ایک کھڑکی کھل چکی ہوتی۔ میں نے اندازے سے کام لیتے ہوئے بل کی طرف فائر کیا مگر میری گولی کار کے کسی آہنی حصے میں جاگھسی۔

کھلے میدان میں جب دو مسلح حریف ایک دوسرے کے مقابل ہوں تو ان میں سے کوئی بھی اپنے قدموں پر کھڑا ہونے کا بھیانک

خطرہ مول نہیں لے سکتا۔ میں نے پھرتی کے ساتھ ایک قریبی نشیب میں لڑھکنے کے بعد سینے کے بل پوزیشن لے لی اور فوری بچ نکل کو تلاش کرنے لگا۔

میرے مقابلے میں بل جونز کی پوزیشن اس اعتبار سے بہتر تھی کہ وہ کار کے قریب تھا۔ اگر وہ کار کی آڑ لینے میں کامیاب ہو جاتا تو ہم رات بھر بھی اس کے قریب نہیں پھٹک سکتے تھے۔ ادھر سلطان شاہ نے اپنے حریف کو بری طرح رگیدا ہوا تھا۔ پال ایمرسن جسمانی طور پر سلطان شاہ سے بہت کم تر تھا۔ خطرہ بھانپ لینے کے باوجود اسے کوئی ہتھیار نکالنے کا موقع نہیں مل سکا تھا اس لیے سلطان شاہ اسے پیچھے ڈال رہا تھا اور فضا اس کی دردناک کراہوں سے گونج رہی تھی۔

اسی وقت مجھے بل جونز کا زمین سے چپکا ہوا وجود نظر آ گیا۔ وہ بوکھلاہٹ میں کار سے کافی دور نکل چکا تھا اور اوسان بحال ہونے کے بعد پیٹ اور کہنیوں کے بل کار کی طرف رینگ رہا تھا۔

میں نے اندھیرے میں نظریں گاڑ کر بہت احتیاط سے اس کا نشانہ لیا اور فائر کر دیا۔ ایک ہلکی سی چیخ کے ساتھ وہ پیچھے اچھل گیا۔ چیخ میں بہت زیادہ قوت نہیں تھی۔ شاید میری گولی نے اس کی جلد کے کسی حصے کو ادھیڑ ڈالا تھا جس پر اس کے منہ سے اضطراری چیخ آزاد ہو گئی تھی۔

میرے لیے وہ فیصلہ کن لمحات تھے۔ میں بل جونز کو ایک ہلکا سا کاری زخم لگانے کے بعد اس پر ذہنی برتری حاصل کر چکا تھا۔ مجھے یقین تھا کہ میرے آخری فائر سے خوف زدہ ہونے کے بعد وہ کچھ دیر کے لیے فطری طور پر کار کی طرف بڑھنے کی ہمت نہیں کر سکے گا۔ میں نے اس میدان میں موجود اس واحد مورچے کی طرف بڑھنا شروع کر دیا۔

کار پر ہمارا قابض رہنا اس لیے بھی ضروری تھا کہ بل جونز کو وہاں سے فرار ہونے کا موقع نہ مل سکے۔ کار کی طرف رینگتے ہوئے میں گرد و پیش سے غافل نہیں تھا۔ آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھنے کے باوجود مجھے نہیں بھی بل جونز کا زمین سے چپکا ہوا، ساکت یا متحرک ہیولا نظر نہیں آیا۔ دوسری طرف سلطان شاہ کو بھی شاید اپنا پستول نکالنے کا موقع نہیں مل سکا تھا کیونکہ ادھر سے تابڑ توڑ گھونسوں وغیرہ کے ساتھ پال ایمرسن کی کراہیں سنائی دے رہی تھیں۔ میں حیران تھا کہ کمزور جسمانی ساخت رکھنے اور اس قدر مار کھانے کے باوجود پال ایمرسن کسی جونک کی طرح سلطان شاہ سے چپٹا ہوا تھا۔

میں نے پھر اسی سمت میں ایک فائر جھونک مارا جدھر میں نے بل جونز کو دیکھا تھا لیکن جواب میں ادھر سکوت چھایا رہا اور میں چند ثانیوں بعد ہی اس مقام پر پہنچ گیا جہاں سلطان شاہ، پال ایمرسن پر سوار ہو کر اسے ادھیڑ رہا تھا۔

”جلدی اس کا قصہ ختم کرو۔“ میں نے کار کی طرف بڑھتے ہوئے تیز سرگوشی میں کہا۔ ”ہمیں اس کے ساتھی کو بھی گھیرنا ہے۔“

وہ بچ کر نکلنے میں کامیاب ہو گیا تو ہماری ساری محنت رائیگاں جائے گی۔“

”یہ حرام زادہ بڑا کائیاں معلوم ہوتا ہے۔“ سلطان شاہ کی غصے اور جھلاہٹ میں ڈوبی ہوئی آواز ابھری۔ ”کمینے نے اس کی دونوں کنپٹیاں پھاڑ دی ہیں۔ سالا لہولہان ہو رہا ہے لیکن مرنا تو ہے ہی، بے ہوش ہونے کا نام لیتا ہے۔“

میں نے فوراً ہی اپنا رخ تبدیل کر لیا اور پھر پال ایمرسن کے سر پر پہنچ گیا۔ وہ منہ پھاڑے بری طرح ہانپ رہا تھا لیکن اس کی مزاحمت بدستور جاری تھی۔ میں نے اس کے کھلے ہوئے بالوں پر اپنے پستول کی نال اڑائی اور لبلبی دبا دی۔ ہولناک دھماکے کے ساتھ اس کا بدن اتنی زور سے اچھلا کہ سلطان شاہ فضا میں اڑ کر دور جا گرا۔ پال ایمرسن کی موت کے درد میں ڈوبی ہوئی آخری چیخ فائر کی بھیانک گونج میں دب کر رہ گئی۔ میری گولی شاید اس کے ماتھے سے ہو کر کھوپڑی سے نکل گئی تھی کیونکہ میرے چھٹنے سے پہلے ہی اس کا جسم دو تین جھٹکے لے کر ساکت ہو گیا۔

”اس کی تلاشی لے کر ہتھیاروں پر قبضہ کر لو۔“ سلطان شاہ کو ہدایت دے کر میں کار کی طرف متوجہ ہو گیا۔

کار کے اگنیشن میں چابی موجود نہیں تھی۔ میں نے ڈیش بورڈ میں ہاتھ ڈالا تو ہم کن وہاں نہیں تھی۔ میں نے کچھ سوچتے ہوئے کار کے ہیڈ لیمپس روشن کر دیے۔ دور تک روشنی کی چادر پھیل گئی لیکن اس بنجر اور سنگلاخ زمین پر بل جونز تو کیا کسی بھی ذی روح کا وجود نہیں تھا۔

اچانک داہنی طرف سے فائر ہوا۔ میں غیر ارادی طور پر ڈرائیونگ سیٹ میں ہی پیچھے جھک گیا۔ گولی ونڈ اسکرین کی چادر میں پیوست ہو گئی۔ میں نے فوراً ہیڈ لیمپس بجھا دیے۔ گھور تاریکی تھی ان کے انعکاس کی وجہ سے شاید بل جونز نے مجھے دیکھ لیا تھا۔ فائر کی سمت سے اندازہ ہوا کہ اس نے بہت تیزی کے ساتھ اپنی پوزیشن تبدیل کر لی تھی اور کم و بیش ان ہی اطراف میں موجود تھا جہاں سے گولی چلا کر میں نے اسے زخمی کیا تھا۔ شاید اس نے کار کی آڑ لے کر مقابلہ کرنے کے بجائے ایک چکر کاٹ کر مجھے گھیرنے کی ناکام کوشش کی تھی۔

میں کار سے اتر کر اس کے بائیں جانب چلا گیا۔ سلطان شاہ بھی وہیں آ گیا۔

اسے پال ایمرسن کے قبضے سے بھرے ہوئے پستول کے علاوہ ایک بھرا ہوا فاضل میگزین اور شکاری چاقو ملا تھا۔ میرے اندازے کے مطابق معلوم ہوا کہ سلطان شاہ نے ریسٹ ہاؤس سے روانہ ہونے سے پہلے ہم کن اپنی تحویل میں لے لی تھی۔

”ہتھیار ڈال کر خود کو میرے حوالے کر دو ورنہ میں تمہارے پرخچے اڑا دوں گا۔“ اچانک فضا میں بل جونز کی بلند آواز گونج اٹھی۔ ”میں تمہیں زندہ نہیں جانے دوں گا۔“

نے آواز کی سمت میں ایک فائر کر دیا۔ مجھے یہ تسلی تھی کہ میرا پسٹل خالی ہونے کے بعد بھی ہماری تحویل میں دو بھرے ہوئے پسٹل اور ایک مکمل میگزین موجود تھا۔ ہم وقفے وقفے سے گولیاں چلا کر بل ہوزر کو ہراساں کر سکتے تھے۔

"تم اکیلے رہ گئے ہو" فائر کی گونج ختم ہونے کے بعد میں نے اونچی آواز میں کہا "ہم دونوں تمہیں گھیر کر چوہے کی موت مار دیں گے۔ تمہاری موت تمہیں کھینچ کر پاکستان لائی ہے۔"

چند لمحوں کے سکوت کے بعد اس نے سوال کیا "تم کون ہو اور ہم سے تمہارا کیا لینا۔۔۔"

اس کا فقرہ مکمل ہونے سے پہلے میں نے اس طرف گولی چلا دی۔ میں ہر گولی گن کر استعمال کر رہا تھا۔ اس فائر کے بعد میرا میگزین خالی ہو گیا۔ میں نے خالی پسٹل سلطان شاہ کو دے کر پال انجرلی کے قبضے سے برآمد ہونے والا بھرا ہوا پسٹل لے لیا۔ اس وقت تک بل ہوزر نے صرف تین فائر کیے تھے۔ وہ اپنے پسٹل کو بھی احتیاط سے استعمال کر رہا تھا۔ اس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ گولیوں کی قلت کی طرف سے فکر مند تھا۔ اس کے پسٹل کے میگزین میں صرف تین چار گولیاں رہ گئی تھیں۔ ان کے بعد وہ زیادہ سے زیادہ ایک اور میگزین چڑھا سکتا تھا۔ کیونکہ پال کے قبضے سے بھی صرف ایک فاضل میگزین برآمد ہوا تھا۔ اس کے بعد وہ نہتا ہو جاتا اور ہم اس کو بھاگ دوڑ کر کے بھی اسے پکڑ سکتے تھے۔

لیکن وہ احمق نہیں تھا۔ اس نے ہوش میں آ کر اپنی ایک گولی بھی بے مقصد نہیں چلائی تھی۔

بل ہوزر نے اچانک بلند آواز میں ہمیں غلیظ گالیاں دینی شروع کر دیں۔ ان گالیوں کے دوران میں ہی اس کی آواز نے جھٹکا لیا جیسے اس نے کسی چیز پر اپنا پورا زور صرف کیا ہو۔ اس کے لمحہ بھر بعد ہی ایک ہولناک دھماکے سے ہماری تقریریں ختم ہو گئیں۔ ہم سے صرف چند گز دور کوئی دستی بم زمین پر گر کر تیز چمک اور دھماکے کے ساتھ پھٹا تھا۔ اگر ہم دونوں گاڑی کی اوٹ میں نہ ہوتے تو فضا میں اڑنے والے بم کے ٹکڑوں اور کنکروں سے لہولہان ہو چکے ہوتے۔

"وہ بموں سے لیس ہے اور شاید گاڑی کے ساتھ ہی ہمیں بھی اڑانا چاہتا ہے" سلطان شاہ نے پرتشویش لہجے میں سرگوشی کرتے ہوئے کہا "اس بار ہم چند گز کے فرق سے بچ گئے لیکن وہ اگلا بم قریب آ کر پھینکے گا۔ اندھیرے کے باوجود اسے یہ کار اچھی طرح نظر آ رہی ہوگی۔ ہمیں۔۔۔"

اچانک ہی اس نے اپنی بات ادھوری چھوڑ کر میرا ہاتھ تھاما اور ایک طرف دوڑ لگا دی۔ میں کوئی مزاحمت کیے بغیر مشینی انداز میں اس کے پیچھے ہو لیا۔ ہم چند گز دور ہی گئے ہوں گے کہ دوسرا بم پھٹا اور فضا میں خون آلود سرخی پھیل گئی۔ ہم اس بار بھی بال بال بچے تھے۔

کچھ دور تک دوڑنے کے بعد میں نے مڑ کر دیکھا کہ ہم چھپنے کے ساتھ ہی ہماری کار آگ کے بھیانک شعلوں کی لپیٹ میں آ چکی تھی اور بل ہوزر کافی دور کھڑا کسی پاگل کی طرح قہقہے لگا رہا تھا۔ آگ کے شعلے اور کثیف دھواں اٹھتی ہوئی کار پر اپنی توجہ مرکوز رکھنے کی وجہ سے شاید وہ نہیں دیکھ سکا تھا کہ ہم اس کے مہلک وار سے بچ نکلے تھے۔

لمحہ بھر کے لیے میرے دل میں خیال آیا کہ وہ اپنے قدموں پر کھڑا ہوا تھا اور میں اس پر فائر کر سکتا تھا لیکن میں فوراً ہی وہ ارادہ ترک کر کے زمین پر گر گیا۔ سلطان شاہ نے میری تقلید کی۔

اس وقت بل ہوزر نظر ضرور آ رہا تھا لیکن وہ پسٹل کی رینج سے باہر تھا۔ فائر کیے جانے کی صورت میں وہ ایک مرتبہ پھر ہماری طرف سے چوکنا ہو سکتا تھا۔ میری متبادل کوشش یہ تھی کہ ہم خود کو اس کی نظروں سے محفوظ رکھتے ہوئے اسے اس خوش فہمی میں مبتلا رہنے دیں کہ اس نے ہمیں مار لیا ہے اور جب وہ اپنے کارنامے کا جائزہ لینے کے لیے جلتی ہوئی کار کے قریب آئے تو بے خبری میں اس پر حملہ کر کے اسے بے دست و پا کر دیں۔

"اگر میری نگاہ فضا میں آتے ہوئے بم پر نہ پڑ گئی ہوتی تو اس وقت ہم کہاں ہوتے؟" سلطان شاہ جھرجھری لیتے ہوئے میرے کان کے نیچے منمنایا "خیریت اسی میں ہے کہ ہم اب یہاں سے نکلنے کی فکر کریں۔"

"پاگل ہوئے ہو" میں نے اسے جھاڑا "وہ پورا بارود خانہ لے کر نہیں آیا ہوگا۔ وہ بارودی اسلحے کا ماہر ہے اس لیے دو چار شعبدے جیب میں ڈال لایا ہوگا۔ ہو سکتا ہے کہ اب اس کے پاس پسٹل کی گولیوں کے علاوہ اور کچھ باقی نہ رہا ہو۔ ہم اتنے قریب آئے ہوئے شکار کو چھوڑ کر نہیں جا سکتے۔"

ہم سینوں کے بل زمین سے بالکل چپک کر ایک طرف رینگ رہے تھے لیکن ہماری پوزیشن تسلی بخش نہیں تھی۔ وہ کھڑا ہوا تھا اور بھڑکتے ہوئے شعلوں نے کافی دور تک کا علاقہ روشن کر دیا تھا، اس لیے وہ کسی بھی لمحے ہمیں دیکھ سکتا تھا۔ اگر کسی طرح ہمارے اور اس کے درمیان جلتی ہوئی کار حائل ہو جاتی تو ہم اس کی نظروں سے بالکل محفوظ ہو سکتے تھے لیکن اس مقام تک پہنچنے کے لیے ایسی جگہ سے گزرنا ناگزیر تھا جو اس وقت بھی بل کی نظروں میں تھی۔ اس مجبوری کی وجہ سے ہم دونوں ہی لحظہ بہ لحظہ کار سے دور کھسکتے جا رہے تھے۔

لیکن ہماری وہ کوششیں بے سود ثابت ہوئیں۔ بل ہوزر کا جنونانہ ہنسی کا دورہ ختم ہوا تو اس نے کار کے جلتے ہوئے ڈھانچے کی طرف اندھا دھند پیش قدمی کے بجائے گرد و پیش کا جائزہ لیا اور ہمیں دیکھ لیا۔

"حرامی کتو! میں تمہیں فنا کر دوں گا" وہ ہمیں دیکھتے ہی پوری قوت سے چیخ پڑا اور اس بار اس نے اضطراری طور پر ہماری طرف دو فائر جھونک مارے۔

جس طرح وہ ہماری پستول کی رینج سے باہر تھا' اسی طرح ہم دونوں اس کی زد سے محفوظ تھے۔ اس کی مزید دو گولیاں ضائع ہو گئیں اور ہم دونوں بھی اپنے قدموں پر اٹھ کھڑے ہوئے۔

"ہمیں دو مختلف سمتوں میں نکل کر اسے گھیرنے کی کوشش کرنی چاہیے" میں نے رائے دی "جو بھاگ دوڑ سے جلد ہی نڈھال ہو گیا وہی مار لیا جائے گا۔ اسے مسلسل بھاگنے پر مجبور کرنا ہو گا۔"

ہم دونوں ایک دوسرے سے الگ ہوئے تو یہ طے کر لیا گیا تھا کہ سلطان شاہ ایک چکر کاٹ کر اس کی توجہ کا ارتکاز ختم کرنے کی کوشش کرے گا اور میں سیدھا اس کی طرف جاؤں گا۔ میں نے بھرا ہوا فالتو میگزین' ہیم گن سمیت اپنے ساتھ لے لیا تھا کیونکہ براہ راست ٹکراؤ کے لیے مجھے ان چیزوں کی زیادہ ضرورت تھی۔

میں نے تیز قدموں سے اس کی طرف بڑھنا شروع کیا تو وہ کچھ دیر تک اپنی جگہ کھڑا میری طرف دیکھتا رہا۔ پھر اس نے بھی تقریباً میری رفتار سے سڑک کی طرف چلنا شروع کر دیا۔

میری طرف اس کی پشت ہوتے ہی میں نے پنجوں کے بل دوڑ لگائی پھر رک کر پوری طاقت سے ایک پتھر اس کی طرف کھینچ مارا۔ وہ پستول کی رینج سے ضرور باہر تھا لیکن میرے پھینکے ہوئے پتھر نے اس کی پشت کو نشانہ بنا ہی لیا۔ پتھر لگتے ہی وہ بلبلا کر پیچھے مڑا۔ اس کے رکتے ہی میں نے دوڑ لگا دی۔ وہ گولیاں برساتے ہوئے اچھل کر بھاگا لیکن رخ بدلنے کی کوشش میں اس کی ٹانگیں ایک دوسرے میں الجھ گئیں۔

وہ لڑکھڑا کر سنبھلنے کے بعد دوبارہ دوڑا تو میرا اور اس کا درمیانی فاصلہ خاصا کم ہو چکا تھا۔ میں نے بھاگتے بھاگتے اس پر فائر کیا لیکن اس وقت بھی ہم دونوں کا درمیانی فاصلہ پستول کی بساط سے باہر تھا۔ میں نے اسے ایک اور پتھر مارنا چاہا جو اس کے پہلو سے نکل گیا۔

اس وقت دو مضبوط حریفوں کا وہ خونریز تصادم' آوارہ گرد لڑکوں کی لڑائی میں تبدیل ہو چکا تھا۔ میری سنگ باری کے نتائج دیکھتے ہوئے بل جونز نے بھی اس سے استفادہ کرنے کی کوششیں کیں لیکن ناکام رہا۔ اصل بات یہ تھی کہ میں اس سے ٹکرا جانے کے فراق میں تھا اور وہ بھاگ رہا تھا۔ اگر وہ بھی ہمت کر کے میرے مقابلے پر ٹھہرنے کی کوشش کرتا تو شاید صورت حال دشوار تر ہو سکتی تھی۔

ایک ٹیلے کے قریب سے گزرتے ہوئے اس نے رک کر میری طرف دیکھا پھر فائر کر دیا۔ گولی مجھ تک نہیں پہنچ سکی لیکن اسی وقت ٹیلے پر سے گولی چلی اور بل جونز ایک چیخ کے ساتھ زمین پر ڈھیر ہو گیا۔

بھاگ دوڑ میں ہم لوگ جلتی ہوئی کار سے کافی دور نکل آئے تھے اور وہاں شعلوں کی روشنی میسر نہیں تھی' اس لیے مجھے اس ٹیلے پر فائر کی روشنی کے علاوہ کچھ نظر نہیں آیا لیکن بل جونز کے گرتے ہی ٹیلے پر سے کسی نے اس پر چھلانگ لگا دی۔ میرے لیے یہ سمجھنا دشوار نہیں تھا کہ وہ سلطان شاہ ہی ہو سکتا تھا۔ میں نے پوری قوت کے ساتھ ان دونوں کی طرف دوڑ لگا دی' تاکہ بل جونز جیسے دیوہیکل سانڈ کے مقابلے میں سلطان شاہ کی مدد کر سکوں۔

میرے پہنچنے تک بل جونز' سلطان شاہ کی گرفت سے آزاد ہو چکا تھا اور وہ دونوں ایک دوسرے پر ٹوٹ پڑنے کے لیے موقع کی تلاش میں پاؤں بدلتے ہوئے ایک دائرے میں گھوم رہے تھے۔

میں نے پہلی ہی نظر میں دیکھ لیا کہ بل جونز خالی ہاتھ تھا۔ شاید سلطان شاہ کے حملہ آور ہوتے ہی پستول اس کے ہاتھ سے نکل گیا تھا۔ وہ نہ صرف غیر مسلح تھا بلکہ لنگڑا بھی رہا تھا۔

"بل جونز! ہاتھ اٹھالو۔ تمہارا کھیل ختم ہو چکا ہے" میں نے پستول تان کر اسے للکارا۔

میری زبان سے اپنا اصل نام سن کر وہ بری طرح چونکا اور گھبرائی ہوئی آواز میں بولا "تمہیں کوئی غلط فہمی ہوئی ہے۔ میں بل جونز نہیں' جیک روناللڈ ہوں' تم جسے سمجھ رہے ہو وہ کوئی اور شخص ہے۔"

"پھر مجھے شاید کرنل جیسی جونز کا نام بھی بدلنا پڑے گا" میں نے ہوا میں فائر کرتے ہوئے کہا "مجھے افسوس ہے کہ آج کی رات وہ اپنی مجرمانہ سرگرمیوں کی وجہ سے اپنے اکلوتے وارث سے بھی محروم ہو جائے گا۔"

"تم کون ہو اور مجھ سے کیا چاہتے ہو؟" وہ شکست خوردہ اور پریشان نظر آنے کے باوجود خوفزدہ نہیں تھا۔

"یہ تم سب کا باپ 'ڈیڈی' ہے" سلطان شاہ نے بڑھ کر اس کے گھٹنے پر ٹھوکر مارتے ہوئے کہا "اور یہ..."

وہ اپنی بات مکمل نہیں کر سکا کیونکہ بل جونز نے جھپٹ کر اسے اپنے بازوؤں میں جکڑ لیا تھا۔ اس طرح سلطان شاہ میرے اور اس کے درمیان حائل ہو گیا تھا۔ میں نے پینترا بدل کر بل جونز کے پہلو کو اپنے پستول کی زد میں لینے کی کوشش کی تو بل جونز نے تیزی کے ساتھ سلطان شاہ کو اسی رخ پر اپنے سامنے کر لیا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے سلطان شاہ اس کے مضبوط بازوؤں میں بالکل بے بس ہو کر رہ گیا ہو۔

سلطان شاہ کا اوپر اٹھا ہوا ہاتھ بالکل بے جان انداز میں نیچے گرا تو مجھے نازک صورت حال کا احساس ہوا۔ شاید بل جونز پوری قوت کے ساتھ اپنے بازوؤں میں اس کا سینہ دبا کر اس کا دم گھونٹنے کی کوشش کر رہا تھا جس میں اسے کامیابی حاصل ہو رہی تھی۔ سلطان شاہ جونتی میں خود ہی اس شکنجے میں جا پھنسا تھا۔

"اسے فوراً چھوڑ دو ورنہ میں تمہارا بھیجا اڑا دوں گا" میں نے فوراً پستول کی نال کا رخ اس کی کھوپڑی کی طرف کر دیا۔ وہ سلطان شاہ سے زیادہ دراز قامت تھا اس لیے اس کا سر نشانے میں تھا۔ میں نے غراتے ہوئے ایک فائر کر دیا۔

میں نے فائر کرتے ہوئے مل جونز کے جسم کے کسی حصے کا نشانہ نہیں لیا تھا لیکن دھماکے کے ردعمل میں ایک طرف ہٹا تو گولی شاید اس کے کان کو چھیدتی ہوئی گزر گئی۔

مل جونز کا ایک ہاتھ غیر ارادی طور پر زخمی کان کی طرف گیا اور سلطان شاہ اپنی بدحالی کے باوجود اس کی گرفت سے آزاد ہونے میں کامیاب ہو گیا۔

"ٹھہرو!" اس نے اچانک فضا میں ہاتھ اٹھا کر کہا "مجھے محسوس ہو رہا ہے کہ تم مجھے مارنا چاہتے ہو۔ لیکن میں اپنی زندگی کے عوض تمہارا کوئی بھی مطالبہ پورا کرنے کے لئے تیار ہوں۔"

"دونوں ہاتھ اٹھا کر تلاشی دینے کے بعد ہی تم سے کوئی بات کی جا سکتی ہے۔"

"پستول گر چکا ہے۔ میری جیب میں ایک بھرے ہوئے میگزین کے علاوہ اور کچھ نہیں ہے۔"

"میں دیکھنا چاہتا ہوں کہ ابھی تمہارے پاس کتنے بم باقی ہیں" میں نے سختی سے کہا۔

"میں صرف دو ٹینک بارز لایا تھا۔ وہ دونوں استعمال ہو چکی ہیں" وہ بولا۔

"پھر تمہیں تلاشی دینے میں کیا اعتراض ہے؟ تلاشی دو یا مرنے کے لئے تیار ہو جاؤ۔"

وہ بھیانک انداز میں ہنس پڑا "تم بہت چالاک اور ضدی ہو" پھر ہاتھ اٹھاتے ہوئے بولا "تو! میری جامہ تلاشی بھی لے لو تاکہ پوری طرح اپنی تسلی کر سکو۔ یہ یاد رکھنا کہ میں موت سے ذرا بھی خائف نہیں ہوں۔ بس اتنی جلدی مر جانے کا تصور کچھ خوش گوار نہیں ہے۔ ابھی میں نے اپنی زندگی کی صرف چونتیس بہاریں ہی دیکھی ہیں۔"

سلطان شاہ نے اس کی تفصیلی جامہ تلاشی لی تو بھرے ہوئے میگزین اور ایک چھوٹے سے دھاتی خول کے علاوہ کچھ برآمد نہیں کر سکا۔ ٹینک بار دیا جا سکتا لیکن بموں میں سے کوئی باقی ماندہ بم دستیاب نہیں ہو سکا۔

وہ چھوٹی دھاتی خول اتنا مختصر تھا کہ بہ آسانی ہتھیلی میں سما سکتا تھا لیکن اس کے ایک سرے پر اسی قسم کا اسپرے نوزل نظر آ رہا تھا جیسا خوشبویات کی بیش قیمت بوتلوں پر لگا ہوا ہوتا ہے۔ اسے الٹ پلٹ کر دیکھنے کے باوجود میں کچھ نہیں سمجھ سکا تو مل جونز سے اس کے بارے میں سوال کیا۔

"یہ دھاتی خول ایک ہائی پریشر سلنڈر ہے۔ جس میں مائع حالت میں سی نائن نامی مہلک ترین گیس محفوظ ہے۔ اس گیس کی خفیف ترین مقدار بھی جسم میں داخل ہو جائے تو نصف سیکنڈ کی مدت میں انسان شریانوں میں خون جم جانے کے سبب سے ہلاک ہو جاتا ہے۔ نوزل کا سرا دبانے سے سی نائن کی بال سے زیادہ باریک دھار نکل کر کے لئے تیار ہو کر خود بخود بند ہو جاتی ہے۔" اس نے سنجیدگی کے ساتھ بتایا۔

"گیس ختم ہونے کے بعد یہ خول ناکارہ ہو جاتا ہو گا؟" میں نے وہ خول اپنی جیب میں ڈالتے ہوئے کہا۔

"میں اسے گیس پستول کہتا ہوں اور اپنی تجربہ گاہ میں دوبارہ بھر سکتا ہوں۔ تمہارے لئے یہ سو سوا سو مرتبہ دبانے کے بعد ناکارہ ہو جائے گا۔ تم نے اسے اناڑی پن سے استعمال کیا تو خود بھی مر سکتے ہو۔"

"اپنے اس تحفے کے صحیح استعمال کا طریقہ بھی بتا ڈالو" میں نے نرمی سے کہا۔

"یہ گیس ہوا کے بعض اجزاء میں بہت تیزی کے ساتھ تحلیل ہوتی ہے۔ اس کا ایک اسپرے پانچ چھ فٹ دور تک اثر کرتا ہے۔ احتیاط بس اتنی ہے کہ اسے چلانے کے بعد پندرہ سیکنڈ تک آدمی آگے نہ بڑھے۔ پسپائی میں کوئی حرج نہیں ہے۔ پندرہ سیکنڈ بعد ہوا میں مل کر یہ گیس ناکارہ ہو جاتی ہے۔"

"شاید تم اسے ہم پر استعمال کرنا چاہ رہے تھے؟" سلطان شاہ نے طنز سے پوچھا۔

"جنگ میں ہر فریق کو اپنے ہتھیار آزما لینے کا پورا پورا حق حاصل ہوتا ہے۔"

"کیوں نہ اس گیس پستول کو تم پر ہی آزمایا جائے؟" سلطان شاہ نے استہزا کے ساتھ کہا۔

"تم مجھے اس سے نہیں مار سکو گے" وہ پورے اعتماد کے ساتھ بولا "ہمارا درمیانی فاصلہ اس وقت بھی چھ فٹ سے زیادہ ہے۔ اس کھلے میدان میں میں اسے ہر وقت بھانپ سکتا ہوں۔"

مجھے مل جونز کی اس صاف گوئی نے متاثر کیا کہ اس نے اپنی نجات کے سارے دروازے بند کرنے کے بعد مجھے گیس پستول کے بارے میں دھوکا دینے کی کوشش نہیں کی تھی۔ اگر وہ اس میں کسی نادر قسم کی خوشبو کی موجودگی کا فریب دے کر اسے سونگھنے پر اکساتا تو اس کا ایک حریف کم ہو سکتا تھا۔ یہ اور بات ہوتی کہ میں اس کے راغب کرنے کے باوجود اس کے مشورے پر عمل کرنے پر تیار نہ ہوتا۔ میں نے فیصلہ کر لیا کہ اس کی موت کے عمل کو سہل اور مختصر ترین ہونا چاہئے تاکہ وہ تڑپنے کی کربناک اذیت سے بچ سکے۔

"تمہیں یہ جان کر خوشی نہیں ہو گی کہ البرٹو ولیم اب زندہ نہیں ہے" میں نے قدرے سکوت کے بعد وہ انکشاف کیا تو حیرت اور بے یقینی سے مل جونز کا منہ کھل گیا۔ میں نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا "یہ راز بھی کھل چکا ہے کہ تم لوگ کوبہ کے خلاف زیوز اسٹارز کے ایما پر کام کر رہے ہو۔ میں یہ جاننا چاہتا ہوں کہ پاکستان کے خلاف زیوز اسٹارز کے کیا عزائم ہیں اور وہ ہمارے دشمن کیوں ہو رہے ہیں؟"

"دشمنی کے اسباب ڈھکے چھپے نہیں ہیں۔ وہ ہر قسم کا نقصان پہنچانا چاہتے ہیں لیکن ہمارا اور ان کا موجودہ معاہدہ صرف کوبہ تک ہے" مل جونز نے اپنی زخمی ٹانگ کا بوجھ دوسرے پیر پر منتقل کرتے ہوئے کہا "یہاں آنے کے بعد مجھے اندازہ ہو رہا ہے کہ تم

نے ایک مشکل سوا سوال لیا ہے۔ پاکستان کی سرزمین پر رہ کر اس ملک کے خلاف کام کرنا بچوں کا کھیل نہیں ہے۔ ہمارے معاہدے میں دراصل ڈیوڈ اسٹارز کا سرے سے ذکر نہیں ہے۔ ہمیں نیویارک کے رابی الیڈا نامی ایک یہودی نے معاوضہ ادا کیا ہے۔ وہ خود بھی سرگرم ڈیوڈ اسٹار ہے اس لئے شاید ڈیوڈ اسٹارز کا نام نکل گیا ہے۔ رابی الیڈا کا خیال تھا کہ ہم بہت جلد اپنا ہدف حاصل کرلیں گے تو پھر وہ ہم سے کوئی نیا معاہدہ کرے گا۔"

مل جونز کی وہ گفتگو قدرے بے ربط مگر معلومات افزا تھی۔ اس کی روشنی میں رابی الیڈا کا ایک نیا نام سامنے آیا تھا جسے کسی مناسب وقت پر نشانہ بنایا جاسکتا تھا۔

"تمہارے وہ دوست کون ہیں جو البرٹو۔ جلیسا کی غیر موجودگی میں تمہارا ساتھ دینے والے تھے؟" میں نے قطعی انجان بنتے ہوئے سوال کیا "پاکستان میں ان کے کیا رابطے ہیں؟"

"جی لائیڈ۔" اس نے بلا تامل جواب دیا۔ "ایک زمانے میں وہ پاکستان میں بہت سرگرم رہا ہے۔ اسی کا کوئی نمائندہ مجھ سے رابطہ کرنے والا تھا لیکن اب تو اس قصے کو ختم ہی سمجھو۔"

"مقامی نمائندے کا نام اور ٹھکانا؟" میں نے سرد لہجے میں سوال کیا۔

"اسے چھوڑ دو۔" وہ درد مندانہ لہجے میں بولا "مجھے معلوم ہے کہ میرے بعد تم اس کی زندگی جہنم بنادو گے۔ اس نے ابھی تک کچھ کیا ہی نہیں تو تم اس کا نام اور پتا لے کر کیا کرو گے؟"

"تمہاری مرضی۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "ویسے وریا لائیڈ کا نام میری لسٹ پر ہے۔"

"خدا کی پناہ! تم بہت دہشت ناک آدمی معلوم ہوتے ہو۔ معلوم ہوتا ہے کہ تم میرا امتحان لے رہے ہو۔"

"تمہارا امتحان لیا جاچکا ہے۔ تم اس میں پورے اترے ہو لیکن ہماری مجبوری ہے کہ ہم اپنے شکار کو زخمی کرنے کے بعد زندہ نہیں چھوڑتے۔ زخمی شکار ہمیشہ پلٹ کر خطرناک وار کرتا ہے جسے جھیلنا آسان نہیں ہوتا۔ ہم اس خطرے کا پیشگی سدباب کرنے کے عادی ہیں۔"

"مجھے معلوم تھا کہ یہی ہوگا۔" وہ سرد اور جذبات سے عاری آواز میں بولا۔ "ایسے کھیلوں میں مارنے یا مارے جانے کے علاوہ تیسرا راستہ نہیں ہوتا۔ میں نے تمہیں پہلے ہی بتادیا ہے کہ میں موت سے نہیں ڈرتا۔ میں تم سے زندگی کی بھیک نہیں مانگوں گا۔ تمہارے سامنے کھڑا ہوں جو چاہتے ہو وہ کر گزرو۔"

اس کے الفاظ اور لب ولہجے میں چھپے ہوئے حوصلے نے مجھے اندر سے ہلا کر رکھ دیا۔ اگر وہ نوجوان اپنے باپ کی وجہ سے غلط راستوں پر نہ چل پڑا ہوتا تو اپنی مردانگی کی بنا پر ایک مثال بن سکتا تھا۔

"تم بھاگ کیوں نہیں جاتے؟" سلطان شاہ نے اس سے ایک عجیب سا سوال کیا۔ "بھاگتے ہوئے مارے گئے تو تمہیں بھی سکون رہے گا کہ تم نے آخری سانس تک خود کو بچانے کی کوشش کی۔"

وہ دھیمی آواز کے ساتھ ہنسا اور بولا "سنو! میں بھی رابی الیڈا کی طرح یہودی ہوں۔ میں اپنے مذہب پر عمل نہیں کرتا لیکن زندگی اور موت کے بارے میں میرا وہی یقین ہے جو مسلمانوں کا ہے۔ جس کی موت آگئی اسے کوئی نہیں بچا سکتا اور جس کی زندگی باقی ہو اسے کوئی نہیں مار سکتا۔ میری زندگی باقی ہے تو گولی چلنے سے پہلے ہی تمہارے پستول کی نال میں پھٹ جائے گی۔ میں یقیناً بچ نکلوں گا۔ تمہارا ہاتھ کانپ جائے گا۔ کچھ بھی ہوسکتا ہے لیکن مجھ سے یہ امید مت رکھو کہ میں اپنی بازی ہار جانے کے بعد بھی کسی فاتر العقل دیوانے کی طرح زندگی کے لئے بھاگتا پھروں۔ میں تم دونوں کی حیوانی آنکھوں میں اپنی تقدیر کا لکھا پڑھ رہا ہوں۔"

"تمہارا مطلب ہے کہ کرنل جیمی جونز بھی یہودی ہے۔" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"تمہیں اس میں کوئی شبہ نہیں ہونا چاہئے۔ وہ کٹر نسل پرست اور ڈیوڈ اسٹار ہے۔"

میں نے اپنا داہنا بازو سیدھا کرکے اس کی پیشانی کا نشانہ لینا چاہا تو میرا بازو کانپ رہا تھا۔ لیکن وہ میری آنکھوں میں آنکھیں ڈالے کسی چٹان کی طرح اٹل اور ساکت کھڑا ہوا تھا۔

میں نے اپنے بازو کی لرزش پر قابو پاتے ہی اس کی پیشانی کے وسط میں فائر کردیا۔ وہ کسی دو دھاری شمشیر کی طرح لڑکھڑا کر زمین پر گرا اور مغز میں پیوست ہونے والی گولی نے اسے جلد ہی ٹھنڈا کردیا۔

مل جونز میرے لئے ایک سخت جان حریف ثابت ہوا تھا۔ اس نے اپنی بے خوفی اور سخت جانی کی وجہ سے میرے دل میں گہرا نقش چھوڑا تھا۔ اس کے صاف ہوتے ہی میں سر جھکا کر سڑک کی طرف چل دیا۔

رات کے سناٹے میں وہ ویران سڑک خاصی دور تک نمایاں نظر آرہی تھی۔ ہم دونوں سڑک عبور کرکے پیدل ہی راولپنڈی کی سمت چل پڑے۔ مدعا صرف یہ تھا کہ ایک ہی جگہ رک کر وقت برباد کرنے کے بجائے فاصلہ کم کرنے کی کوشش کی جائے۔ اس وقت ہم شہر سے اتنی دور تھے کہ ہمیں پیدل ہی وہ سفر طے کرنا پڑتا تو ہم صبح کا اجالا پھیلنے سے پہلے آبادی کے آثار بھی نہیں دیکھ سکتے تھے۔

"یہ قصہ تو بالکل ہی بیہودہ ثابت ہوا" سلطان شاہ نے سکوت توڑنے کی نیت سے گفتگو کا سلسلہ چھیڑ دیا "ایک ہی جھٹکے میں کرنل جیمی جونز کے بیٹے کا تیا پانچا ہوگیا۔ ویسے لڑکا بہت ہی دلیر تھا۔"

"تم نے بالکل ہی الٹا قصہ سنا لیا ہے۔ اب دیکھنا ہے کہ اونٹ کس کروٹ بیٹھتا ہے۔" میں نے بوجھل ہنسی کے ساتھ کہا۔ "اس بار بھی بہت سنجیدگی کے ساتھ بھاگ دوڑ میں لگا ہوا تھا۔ جیمی کے اوسان خطا ہوجائیں گے۔"

"لیکن لطف آگیا۔ کافی دنوں بعد ہاتھ پیر کھلے ہیں۔ اس نے

کے آدمیوں کی موجودگی میں ہمارا کردار بہت محدود ہوتا ہے۔ ساری وارداتیں وہ خود ہی کر گزرتے ہیں۔ کبھی کبھی تو مجھے یہ محسوس ہونے لگتا ہے کہ جیسے باقاعدہ طور پر ہم دونوں بھی اسپیشل ٹاسک فورس میں شامل ہو چکے ہیں۔"

"بہیودیاں" میں نے سگریٹ سلگانے کے بعد کہا "ہم نے خوشی سے کبھی بھی ایس پی ہیف کو شامل نہیں کیا۔ جب معاملات بے مہار ہو کر قابو سے نکلتے ہوئے نظر آئے تب ہی ہم نے اولین کو وقتی شامل کیا ہے۔ ایسے مواقع پر ہمیں اس کا تعاون حاصل نہ ہوتا تو ہم بہت پہلے مارے گئے ہوتے۔"

"خوشی کی بات یہ ہے کہ اب حالات کی گرد و چھٹی نظر آ رہی ہے شاید ہم کچھ عرصے تک سکون کے ساتھ اپنے ذاتی معاملات پر توجہ دے سکیں گے۔ ہر وقت کی آپا دھاپی نے بری طرح تھکا کر رکھ دیا ہے۔"

"میرا تو تمہارے ذاتی معاملات کے حل میں کئی بار گہری دلچسپی لے چکا ہے۔ تم خود ہی اس بارے میں سنجیدہ نہیں ہوتے ہو۔ اب دیکھو لوکر اس کے لیے بھی لائیڈ نے امریکا سے پروانہ کیا تو اسے ہم نے مار ڈالا۔ میرا ابھی کب تک کسی کٹی ہوئی پتنگ کی طرح آوارہ اور اکیلی پھرتی رہے گی؟"

"میرا پر لعنت بھیجو۔" وہ جھلا کر بولا "تمہیں بھی اب اپنے گھر بار کی فکر کرنی چاہیے۔ جہانگیر کے ٹھیے میں کب تک خانہ بدوشی کی زندگی گزارتے رہو گے؟ کبھی نہ کبھی تو تمہیں اپنا بندوبست کرنا ہی ہو گا۔"

"فی الحال کسی لفٹ کا بندوبست کرو۔ باقی سوچ بچار بعد میں ہوتی رہے گی۔" میں نے عقب سے آنے والی روشنی پر رک کر پلٹتے ہوئے کہا اور ہم دونوں ہی شہر کی طرف جانے والی گاڑی کے انتظار میں سڑک کے کنارے کھڑے ہو گئے تاکہ اسے ہاتھ کے اشارے سے روک سکیں۔

ویران سڑک پر وہ گاڑی بہت تیز رفتاری کے ساتھ چلی آ رہی تھی۔ ہم دونوں نے بے تابانہ انداز میں ہاتھ ہلا ہلا کر اسے روکنے کا اشارہ کیا لیکن اس کی رفتار میں کوئی کمی نہیں آئی وہ زن کی آواز کے ساتھ ہمارے قریب سے گزری تو پتا چلا کہ وہ پرائیویٹ کار تھی۔ اس میں صرف ایک ہی آدمی سوار تھا۔ شاید اسی لیے اس نے ہم دونوں کو اپنے ساتھ بٹھا کر کوئی خطرہ مول لینے سے گریز کیا تھا۔

سلطان شاہ اپنا سر جھٹک کر بڑبڑاتا ہوا آگے بڑھ گیا۔ میں بھی اس کے ساتھ ہو لیا۔

اس کے بعد ایک وین اور پک اپ بھی آئی اور رکے بغیر گزر گئی۔ اس غیر آباد اور ویران علاقے میں رات کے وقت کوئی بھی کیا نو مشتبہ اجنبیوں کی خیر خواہی کرنے پر آمادہ نہیں تھا اور مجھے یہ تصور کرتے ہی اپنے بدن میں درد کا احساس ہونے لگا تھا کہ شہر تک پیدل ہی جانا پڑے گا۔

کافی دیر بعد شہر کی طرف سے پہلی گاڑی کی روشنیاں نمودار ہوئیں تو ہم دونوں نے پھرتی کے ساتھ سڑک عبور کر لی۔ ایک بار کوئی شریف رکنے پر آمادہ ہو جاتا تو ہم خوشامد در آمد کے ذریعے اسے اپنی مدد پر آمادہ کر سکتے تھے۔ شہر کی طرف سے آنے والے کو بھاری معاوضے کا لالچ دے کر واپسی کے سفر پر بھی تیار کیا جا سکتا تھا۔ لیکن شرط یہی تھی کہ کوئی ہمارے اشاروں پر رکنے پر آمادہ ہوتا۔

آنے والی گاڑی کے سفر کی سمت الٹی تھی لیکن اس بار ہمارے ستارے کچھ سیدھے تھے کہ دور ہی سے گاڑی کی رفتار میں کمی کے آثار نظر آنے لگے اور ہمارے اشاروں میں تیزی آگئی۔

"یہ نہ رکا تو ہم بڑے بڑے پتھر ڈال کر سڑک بلاک کر دیں گے" سلطان شاہ غصے میں بولا "پھر دیکھیں گے کہ کوئی ہمیں کیسے نظر انداز کرتا ہے۔"

"اگر ہمارے مقدر میں پیدل چلنا لکھ دیا گیا ہے تو آنے والی گاڑیوں کے ڈرائیور سڑک پر رکاوٹیں دیکھتے ہی واپس لوٹ جائیں گے اور ہم دونوں اپنے سر پیٹتے رہ جائیں گے۔"

وہ گاڑی ہمارے قریب آکر رکی تو یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ وہ ایک ٹیکسی تھی۔ ڈرائیونگ سیٹ پر ایک وحشت زدہ نوجوان بیٹھا ہوا تھا۔ گاڑی رکتے ہی اس نے ہم دونوں پر اچنبھا آمیز نظریں ڈالیں تو مجھے احساس ہوا کہ ہمارے کپڑے مٹی میں اٹے ہوئے تھے۔ سلطان شاہ کے کپڑوں پر تو شاید خون کے دھبے بھی تھے جو گہرے رنگ کی وجہ سے نمایاں نہیں تھے۔ شاید ڈرائیور کے نہ رکنے کی وجہ ایک یہ بھی تھی کہ ہمارے حلیے بہت مشتبہ تھے جبکہ ٹیکسی ڈرائیوروں کو اپنی روزی کمانے کے لیے ہر قسم کے برے بھلے لوگوں کو برداشت کرنا پڑتا ہے۔ کراچی واپسی کا ذکر سنتے ہی ڈرائیور مجھ سے اکھڑ گیا۔ اس نے فوراً ہی گاڑی آگے بڑھانی چاہی لیکن اس وقت تک سلطان شاہ ڈرائیور کی سمت میں پہنچ چکا تھا۔ اس نے پھرتی کے ساتھ اگنیشن آف کر کے چابی اپنے قبضے میں لے لی۔ ڈرائیور غصے اور بوکھلاہٹ کے عالم میں ہکلا کر رہ گیا۔

"یہ ٹیکسی ہے اور خالی ہے۔ ہم کہیں گے تو کراچی کیا تمہیں جہنم میں بھی جانا پڑے گا۔" سلطان شاہ غرایا۔

"چابی واپس دو ورنہ میں پیٹ پھاڑ دوں گا۔" ڈرائیور سرد آواز میں غرایا۔ اس نے بہت پھرتی کے ساتھ کہیں سے ایک چھوٹا سا ریوالور نکال لیا تھا۔ "میں تمہارے باپ کا نوکر نہیں، اپنی مرضی کا مالک ہوں۔"

وہ بدمعاشی دکھانے پر تل گیا تھا۔ اس لیے مجھے سلطان شاہ کا ساتھ دینا ہی پڑا۔ ٹیکسی ڈرائیور کا خیال تھا کہ اس کا اکلوتا ریوالور ہم دونوں کو خوف زدہ کرنے کے لیے کافی ہو گا۔ اس لیے وہ مجھے نظر انداز کر کے صرف سلطان شاہ کی طرف متوجہ تھا جو اس کی چابی پر قابض تھا۔ میں نے خاموشی کے ساتھ اپنا پستول نکالا اور اس کی

منیب آفندی نال ٹیکسی ڈرائیور کی کنپٹی سے لگاتے ہوئے غرا کر کہا "جلدی سے اپنا ریوالور میرے ساتھی کو دے دو۔ ورنہ گولی مار دوں گا۔"

ٹیکسی ڈرائیور کو ہم دونوں کی طرف سے اتنے سنگین رد عمل کی توقع نہیں تھی۔ اس نے فوراً ہی اپنا ریوالور سلطان شاہ کی طرف بڑھا دیا۔ سلطان شاہ نے اسے غیر مسلح کرتے ہی گریبان سے پکڑ کر ٹیکسی سے نیچے اتار لیا۔ "ٹیکسی چلاتے ہو یا بدمعاشی کرتے ہو؟" اس نے ڈرائیور کے گریبان کو جھٹکا دیتے ہوئے ڈپٹ کر پوچھا۔

"چور ڈاکوؤں سے اپنے بچاؤ کے لئے آج کل ہتھیار لے کر چلنا ہی پڑتا ہے۔" وہ گڑگڑا کر بولا۔ "مجھے صرف اپنی جان پیاری تھی ورنہ مجھے تم سے کیا دشمنی ہے؟ تم نے خود ہی اشارہ کر کے مجھے روکا ہے۔"

"اب کراچی چلنا ہے یا نہیں؟ میٹر سے سو روپے زیادہ ملیں گے۔" سلطان شاہ نے پوچھا۔

"نہیں مائی باپ۔ گاؤں میں میری ماں بیمار ہے۔ آگے چلنا ہے تو چلو، میں تم سے کرایہ نہیں لوں گا۔ لیکن میں کسی بھی قیمت پر کراچی واپس نہیں جاؤں گا۔ میری ماں بیمار ہے۔"

"کیا اپنی ماں کی بیماری کی رٹ لگا رکھی ہے۔ ایک آدھ گھنٹے کی دیر سے وہ مر نہیں جائے گی۔"

"نہیں مائی باپ! وہ بہت...... بہت ہی زیادہ بیمار ہے۔ میں تمہارے پیر پکڑتا ہوں۔"

"اسے پچھلی سیٹ پر ڈال دو۔" میں نے سرد لہجے میں سلطان شاہ سے کہا "میں پیچھے اس کی گردن دبا کر بیٹھوں گا، تم ٹیکسی کراچی کی طرف لے چلو۔ یہ سیدھی طرح ہماری بات نہیں مانے گا۔"

اس نے پائیدان پر پیر ٹکا کر خاصا زور لگایا کہ سلطان شاہ اسے پچھلی سیٹ پر نہ ڈال سکے لیکن سلطان شاہ پیدل چلنے پر اس قدر جھنجلایا ہوا تھا کہ اس نے دو تین ہاتھ مار کر ڈرائیور کے کس بل ڈھیلے کر دیئے اور اسے کسی مویشی کی طرح اندر ڈال دیا جہاں میں اسے دبوچنے کے لئے تیار تھا۔

ٹیکسی واپس روانہ ہوتے ہی اس نے پھر واویلا مچانا شروع کر دیا۔ ساتھ ہی وہ ہاتھ پیر بھی چلا رہا تھا۔

"بے چینی سے بیٹھو!" میں نے اس کی گردن پر ہاتھ رسید کرتے ہوئے کہا "شہر پہنچ کر ہم تجھے اور تیری ٹیکسی کو چھوڑ دیں گے پھر تجھے اپنی ماں کے پاس جانے سے کوئی نہیں روک سکے گا۔"

"مم..... مگر میں کراچی جانا ہی نہیں چاہتا۔ تم مجھے یہیں اتار دو۔" وہ پھر مچل گیا۔

"اور تیری ٹیکسی؟" میں نے اس کے عجیب و غریب مطالبے پر حیرت سے پوچھا "تو اپنی ماں کے پاس کیسے جائے گا؟ ابھی تو اس کے

پاس جانے کے لئے مرا جا رہا تھا۔ یہاں سے تجھے کون سی سواری ملے گی۔"

"ماں کی ایسی کی تیسی! میری کوئی ماں نہیں ہے۔ بس مجھے اتار دو۔ ٹیکسی بھی تم لے جاؤ۔"

اس نے کئی قلابازیاں کھا کر مجھے شبے میں مبتلا کر دیا۔ اس کی حیلہ سازی سے یہ ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ کراچی جانے پر تیار نہیں خواہ اسے ساری رات پیدل ہی چلنا پڑتا۔

وہ خاصا وحشی اور سخت جان تھا۔ میں نے مزید دو چار مکے ہاتھ رسید کئے تو وہ راہ راست پر آ گیا اور تقریباً گھگھیاتے ہوئے بولا "خدا کے لئے مجھے یہیں اتار دو اور ٹیکسی تم لے جاؤ لیکن اتنا یاد رکھنا کہ اس ٹیکسی میں شہر میں گئے تو تم بھی مصیبت میں پھنس جاؤ گے۔"

میرے کان کھڑے ہو گئے "اس ٹیکسی میں کیا خرابی ہے؟ کیا یہ چوری کی ہے؟"

"ہاں!" اس نے سر ہلاتے ہوئے کہا "یہ میں نے ڈرائیور کو پستول دکھا کر گلشن اقبال سے چھینی تھی۔ اب تک شہر بھر میں اس کی تلاش شروع ہو چکی ہو گی۔ تم میرے منہ سے روٹی چھین رہے ہو۔ یہ صرف میرے گاؤں میں محفوظ رہ سکتی ہے۔ تم مجھ سے چھین کر شہر لے گئے تو یہ تم سے بھی چھن جائے گی۔ مجھے یہ ٹیکسی گاؤں لے جانے دو یا پھر یہیں اتار دو۔ میں گرفتاری اور پولیس کی مار دھاڑ سے بہت ڈرتا ہوں۔"

سلطان شاہ نے اچانک بریک لگا کر ٹیکسی کو کنارے سے لگا لیا اور غراتے ہوئے بولا "پھینکو سالے کو باہر! بلاوجہ ہم کو بچہ سمجھ کر ہمارا دماغ خراب کر رہا ہے۔ جیسے یہ اس کے باپ کی ٹیکسی ہے۔"

"تو کیا تم واقعی مجھے میری کمائی سے محروم کرنے کا فیصلہ کر چکے ہو؟" ڈرائیور نے روہانسی آواز میں پوچھا۔

"تیری کمائی؟" میں نے اسے ایک ہاتھ مارا۔ "اتر جلدی نیچے ورنہ ابھی گولی مار دوں گا۔"

"اللہ تیرا شکر" وہ دروازے کی طرف کھسکتے ہوئے کراہا، پھر میری طرف مڑ کر بولا "ٹیکسی زبردستی چھین کر لے جا رہے ہو تو میرا ریوالور تو مجھے دے دو۔ کراچی میں بس اپنا ایک یہی آسرا رہ گیا ہے۔"

"آ کر کل تو دوسری کوئی گاڑی اچک لے گا۔ بھاگ جلدی سے۔ کچھ واپس نہیں ملے گا۔" میں نے ڈپٹ کر کہا۔

وہ دروازہ کھول کر سرعت سے باہر نکل گیا۔ اسی لمحے سلطان شاہ نے اپنا ہاتھ کھڑکی سے باہر نکال کر اس کا ریوالور اس کے قریب پھینک دیا۔ سڑک پر لوہا گرنے کی وزنی کھنک سنائی دی اور ہماری ٹیکسی تیزی کے ساتھ آگے پھسلتی چلی گئی۔

"یہ کیا حرکت تھی؟ میرے انکار کے باوجود تم نے اسے ریوالور کیوں لوٹا دیا؟"

"ڈپٹی صاحب! اس دنیا میں بھلوں کے ساتھ ساتھ برے،

بھی زندہ بچنے کا کچھ حق حاصل ہے۔" سواری میسر آجانے کے بعد سلطان شاہ ترنگ میں آگیا تھا۔ "میں نے اس کی چیز اسے واپس دے دی، کیا برا کیا؟"

"اب وہ اسی ریوالور کی نال پر اور گاڑیاں چھینے گا۔ اس کی ذمے داری تم پر ہوگی۔"

"جو ایسا بھی تو سوچ کہ وہ اپنی جان پر کھیل کر یہ ٹیکسی چھین کر لایا تھا جس پر ہم مزے سے سوار ہیں۔ وہ تو ہمارے لئے رحمت کا فرشتہ بن کر آیا تھا۔ وہ نہ آتا تو پیدل چل چل کر ہمارا کچومر نکل گیا ہوتا۔ اس کی اتنی بڑی خدمت کا انعام دینے کے بجائے ہم اسے ریوالور سے بھی محروم کر دیتے تو کیا ظلم ہوتا؟"

"میرا خیال ہے کہ علی جوزف نے پوری قوت سے تمہارا سینہ بھینچ کر اسی بسیار گوئی کی چنگی سزا دی تھی۔" میں نے غصے سے کہا "جزا و سزا اور عمل و رد عمل کے اصولوں کی بات کرو گے تو پھر ہر بات کا جواز ڈھونڈتے ڈھونڈتے پاگل ہو جاؤ گے۔ تم نے ایک غلط حرکت کی ہے تو غلطی مان لو۔ اس کے لئے جواز اور تاویلیں پیش نہ کرو۔"

وہ ڈھٹائی سے ہنسنے لگا۔ "چلو مان لیا کہ میں نے غلطی کی تھی لیکن تمہیں یہ ماننا پڑے گا کہ ٹیکسی چھین کر لانے والا بہت بڑا اداکار تھا۔ اس نے اتنی مظلومیت کے ساتھ اپنی ماں کی بیماری کا ذکر کیا تھا کہ میرا دل پسیجنے لگا تھا۔"

"بعد میں اس نے اپنی ماں کی ایسی کی تیسی بھی کروالی تھی۔" میں نے تلخی سے کہا۔

"وہ ٹیکسی چھین کر ہم تک پہنچانے میں اس نے بڑی محنت کی تھی۔ اب وہ ہمیں کوس رہا ہوگا۔ اگر اس کی بددعا لگ گئی اور پولیس نے ہمیں اس چھینی ہوئی ٹیکسی سمیت روک لیا تو ہم کیا کریں گے؟"

"خاموشی سے حوالات میں چلے جائیں گے۔" میں نے رکھائی سے جواب دیا۔

"اگر تمہارا یہی ارادہ ہے تو مجھے بھی یہیں اتار دو۔" اس نے لہجہ نرم کرتے ہوئے کہا۔ "ورنہ کوئی سنجیدہ حل سوچو۔ ہم سنگین جرم کے مرتکب ہوئے ہیں اور یہ مسئلہ بہت سنگین ہے۔"

"پیدل چلتے ہوئے تمہاری زبان کو تالا لگ گیا تھا اب بہت روانی سے بول رہے ہو؟"

"خدا جب گاڑی دیتا ہے تو روانی آہی جاتی ہے۔" وہ سر کو ہلایا اور میں بے ساختہ ہنس پڑا۔

"ہنگامی بجائے معلوم ہو رہے ہو۔ زبان روک کر گاڑی کی رفتار بڑھاؤ۔"

"تقریباً ہم ساٹھ کلومیٹر کی رفتار سے بیس منٹ سے سفر کر رہے ہیں اور ابھی تک شہر کی مضافاتی آبادیوں کی روشنی تک نظر نہیں آئی ہے۔ شاید ہم جوش میں شہر سے بہت دور نکل گئے تھے" وہ ایکسلیٹر پر اپنے پاؤں کا دباؤ بڑھاتے ہوئے بڑبڑایا "خدا علی جوزف کو غرق کرے۔ اسی نے تو ہمیں سراسیمہ کیا تھا۔"

گاڑی اس ویران سڑک پر تیزی کے ساتھ فراٹے بھرتی رہی۔ وقفے وقفے سے سلطان شاہ کی زبان بھی چلتی گئی۔ سڑک پر انجن کی مسلسل اور یکساں گونج نے رات کی تاریکی میں کچھ ایسا خواب آور آہنگ اختیار کرلیا تھا کہ سلطان شاہ کی آواز اس تسلسل کو مجروح نہ کرتی رہتی تو میرے اوپر غنودگی طاری ہونے لگتی۔

آبادی کی روشنیوں کے ابتدائی آثار نظر آتے ہی میں اپنی نشست پر سنبھل کر بیٹھ گیا اور پولیس سے کسی متوقع مڈبھیڑ کے امکانات پر غور کرنے لگا۔

میری یادداشت کے مطابق ہمارے راستے میں پولیس والوں کی آخری چیک پوسٹ بنارس چوک سے چند سو گز آگے پڑتی تھی اور واپسی میں وہی ہماری پہلی چیک پوسٹ ہو سکتی تھی۔ دفعتاً مجھے اس کچے اور نیم پختہ راستے کا خیال آیا جو سیمنٹ کی چادریں بنانے والی فیکٹری کے قریب سے ہو کر پہاڑیوں کے درمیان سے گزرتا ہوا نیو کراچی میں نکلتا ہے۔ اس راستے کو اختیار کر کے ہم پولیس والوں کا سامنا کئے بغیر شہری آبادی میں داخل ہو سکتے تھے۔ نیو کراچی میں مسروقہ ٹیکسی سے چھٹکارا حاصل کر کے گھر پہنچنے کے لئے دوسری سواری حاصل کی جا سکتی تھی۔

روشنیوں کے قریب آجانے پر سلطان شاہ نے ایک مرتبہ پھر پولیس والوں کے خطرے کا ذکر چھیڑا تو میں نے اسے کچھ دیر تنگ کرنے کے بعد اپنے مجوزہ راستے کے بارے میں بتایا تو وہ خوش ہو گیا۔ "مجھے پہلے ہی معلوم تھا کہ تمہارے ذہن میں اس مسئلے کا کوئی نہ کوئی حل ضرور موجود ہوگا ورنہ تم اتنے اطمینان کے ساتھ مسروقہ ٹیکسی میں سفر نہیں کر سکتے تھے۔"

○☆○

ہم نو بجے گھر سے روانہ ہوئے تھے۔ واپس پہنچے تو رات کے دو بج رہے تھے۔ ہماری تمام تر کوششوں کے باوجود واقعات کچھ اس ڈھب پر چل رہے تھے کہ شب بیداری ہمارا معمول بنتی جا رہی تھی۔

جب ویرا نے دروازہ کھولتے ہی سرگوشیانہ لہجے میں یہ اطلاع دی کہ فلیٹ کے ڈرائنگ روم میں سردار یا محمد خان میرا انتظار کر رہا ہے تو حیرت سے میری آنکھیں پیشانی پر جا چڑھیں۔ میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ وہ مجھ سے ملاقات کے لئے شمالا رائیلی سے وہاں تک دوڑا آئے گا۔

"وہ کب آیا ہے اور کیا چاہتا ہے؟" میں نے باہر کھڑے کھڑے سرگوشیانہ لہجے میں پوچھا۔

"وہ گیارہ بجے سے تمہارا منتظر ہے اور صرف تم سے ملنا چاہتا

ہے۔ جب سے آیا ہے کھائے پیئے بغیر بیٹھا ہے۔"

"لیکن تم نے اسے گھر میں کیوں بٹھایا ہوا ہے؟ کیا اس نے زبردستی کی تھی؟"

"نہیں۔ وہ تو عورتوں کی موجودگی کا ذکر سنتے ہی واپس جا رہا تھا لیکن اس کی متبرک اور مقدس وضع قطع سے متاثر ہو کر غزالہ نے اسے گھر میں بٹھا لیا۔ میں اس وقت نماز پڑھ رہی تھی۔"

"خدا خیر کرے۔ اس کا آنا کوئی اچھی بات نہیں ہے۔" میں بڑبڑاتے ہوئے اندر داخل ہو گیا اور راہداری سے گزر کر سیدھا اپنے کمرے کی طرف ہو لیا۔ دُرانہ میرے پیچھے پیچھے تھی۔

"میرا حال ابتر ہے۔ اسے بتاؤ کہ میں حلیہ درست کر کے آتا ہوں۔"

"تمہیں میری غیر موجودگی میں ایک اجنبی مرد کو گھر میں بٹھانے کی کیا ضرورت تھی؟" دُرانہ کے جانے کے بعد میں نیچی آواز میں غزالہ پر برس پڑا۔ "تمہیں معلوم ہے کہ وہ ہیروئن کا اسمگلر اور ایک مجرم ہے۔"

"اس کی صورت اس قدر مقدس اور نورانی ہے کہ میں اسے لوٹا نہ سکی۔ اس نے نگاہیں نیچی کر کے مجھے بیٹی کہہ کر مخاطب کیا تھا۔ اسے دیکھ کر مجھے یقین نہیں آسکا کہ وہ کوئی برا آدمی ہوگا۔ قتل و خون ریزی اور نسل در نسل انتقام کے واقعات تو ان لوگوں کی معاشرت کا ایک روایتی حصہ ہیں۔"

میں دانت پیستا ہوا غسل خانے میں داخل ہو گیا۔ عجلت میں غسل کر کے میں نے لباس تبدیل کیا تو سلطان شاہ مجھ سے پہلے تیار ہو کر اسی کمرے میں میرا منتظر تھا۔

"تم میرے ساتھ آؤ لیکن یہ یاد رکھنا کہ فلیٹ میں کوئی تصادم نہیں ہوگا۔ تم کسی بات میں دخل نہیں دو گے اور میرا اشارہ پاتے ہی وہاں سے اٹھ جاؤ گے۔" میں نے سلطان شاہ سے کہا اور اس کمرے سے نکل گیا۔ اس وقت بے چینی اور سنسنی کی وجہ سے مجھے اپنا دل کنپٹیوں میں دھڑکتا ہوا محسوس ہو رہا تھا۔

میں ڈرائنگ روم میں داخل ہوا تو چوکھٹ پر قدم رکھتے ہی اپنی جگہ مبہوت ہو کر رہ گیا۔ بڑے بڑے پائنچوں والی ٹخنوں سے اونچی شلوار پر ڈھیلے ڈھالے کرتے میں ملبوس ایک روایتی قبائلی سردار میرے ڈرائنگ روم میں موجود تھا۔ اس جسیم شخص کا قد کسی بھی طرح ساڑھے چھ فٹ سے کم نہیں تھا جو اس کے سر پر موجود بہت بڑی پگڑی کی وجہ سے فلیٹ کی چھت تک پہنچتا ہوا محسوس ہو رہا تھا۔ کشادہ پیشانی کے نیچے بڑی بڑی سیاہ آنکھوں میں خمار کے سرخ ڈورے تیر رہے تھے۔ ان آنکھوں میں ایسی ساحرانہ کشش تھی جو دیکھنے والے کو بے چین کر سکتی تھی۔ لمبی اور طوطے کی چونچ کی طرح آگے سے خم کھائی ہوئی ناک کے نیچے مونچھیں صاف تھیں لیکن بھرے بھرے چوڑے جبڑے اور سرخ و سفید چہرے پر دھنکی ہوئی روئی جیسے سفید بالوں پر مشتمل گھنی داڑھی سینے تک پہنچی ہوئی تھی۔ اس کے قد کاٹھ کے سامنے وہ ڈرائنگ روم بہت تنگ نظر آ رہا تھا۔ مجھے حیرت ہوئی کہ اس کے پہلو میں کوئی ہتھیار نہیں سجا ہوا تھا۔

"میرا نام سردار یاسمہ گل ہے۔" پہلے پہل اس کے ہونٹوں کو جنبش ہوئی اور لہجہ دھیما ہونے کے باوجود وہ کمرا اس کی آواز سے بھر گیا۔ پھر سیاہ و سفید بھوؤں کے نیچے چمکتی ہوئی آنکھوں نے تجسسانہ انداز میں ہم دونوں کا جائزہ لیا۔ چند ثانیوں کے توقف کے بعد وہ پھر بولا۔ "تم میں ڈپلی کون ہے؟"

"مجھے ڈپلی کہتے ہیں۔" میں مصافحے کے لئے اپنا ہاتھ بڑھا کر اس کی طرف بڑھا۔

اس نے پرتپاک انداز میں میرے ہاتھ کو اپنی چوڑی ہتھیلی کی گرفت میں لے کر گرمجوشی سے دبایا اور مجھے اپنے ہاتھ کی ہڈیاں کڑکڑاتی ہوئی محسوس ہوئیں۔ وہ اندر سے بھی اسی قدر مستحکم اور طاقتور تھا جتنا دیکھنے میں نظر آتا تھا۔ میرا خیال تھا کہ ہم دونوں مل کر بھی اس بوڑھے سردار کو زیر نہیں کر سکتے تھے۔

"تم سے میری فون پر بات ہوئی تھی اور اب میں تم سے ملنے آیا ہوں۔" اس نے میرا ہاتھ چھوڑ کر سلطان شاہ کی طرف متوجہ ہوتے ہوئے کہا۔

سلطان شاہ سے تعارف کرانے کے بعد میں نے اسے بیٹھنے کے لئے کہا تو وہ صوفے کے بجائے قالین پر بیٹھ گیا۔ شاید وہ پہلے بھی نیچے ہی بیٹھا ہوا تھا۔ میں نے نیچے بیٹھتے ہوئے اس سے دیر سے واپسی پر معذرت کی اور کھانے پینے کے بارے میں دریافت کیا تو وہ نپی تلی دھیمی آواز میں بولا۔ "اس گھر کی عورتیں بہت نرم دل اور مہمان نواز ہیں۔ ان بچیوں نے بھی مجھ سے بہت اصرار کیا تھا لیکن اجنبیوں کے گھر کچھ کھانا پینا ہماری روایات میں نہیں ہے۔"

"مگر سردار! فون پر بات ہونے کے بعد ہم اجنبی نہیں رہے ہیں۔" میں نے اس کی بات اچک کر کہا "تم ہمارے مہمان ہو اور مہمان نوازی ہمارے خون میں شامل ہے۔ ہماری بھی کچھ روایات ہیں۔"

میری چھٹی حس مجھے کسی خطرے کا احساس دلا رہی تھی۔ اس لئے میں نے سردار یاسمہ گل کی شخصیت کا سحر توڑنے اور اس سے برابری کی سطح پر بات کرنے کے لئے دانستہ اس کی قطع کلامی کی تھی۔

"ضد نہ کرو۔" وہ سرپرستانہ انداز میں ہاتھ اٹھا کر بولا۔ "پہاڑوں میں ہتھیار ہمارے زیور اور محافظ ہوتے ہیں لیکن تمہارے گھر آنے کے لئے میں ہتھیار اتار کر آیا ہوں۔ میرے محافظ یہاں سے دور ایک ہوٹل میں میری واپسی کا انتظار کر رہے ہیں۔ جب ہم دوست بن جائیں گے تو میں تمہارے گھر کا کھانا بھی کھا لوں گا۔ میں نے تمہارے لئے اپنی دو روایتیں توڑ دی ہیں۔ تیسری کے لئے مجبور نہ کرو۔"

ہو کیا اب ہم دوست نہیں ہیں؟" میں نے اس کی صاف گوئی پر حیرت سے پوچھا۔
"نہیں یہی فیصلہ کرنے آیا ہوں۔" اس نے پرعزم لہجے میں کہا۔ "مجھے تمہارے گھر میں تم سے کچھ باتیں کرنی ہیں پھر میں چلا جاؤں گا۔ مجھے افسوس ہے کہ میں نے آتے ہی تمہیں گھیر لیا۔ اگر تمہیں بھوک لگ رہی ہے تو تم کھانے سے فارغ ہو سکتے ہو۔ میں کچھ دیر اور انتظار کر لوں گا۔"
"نہیں۔ میں بعد میں کھانا کھا لوں گا۔ تم نجانے کب سے بھوکے پیاسے بیٹھے ہو۔"
"عبدالرحیم خان میری جان تھا۔" وہ دل گرفتہ آواز میں بولا۔ "اس کے قتل کے بعد میری بھوک پیاس اڑ چکی ہے۔ میری رگوں میں آگ بھر گئی ہے اور دل میں انتقام کے الاؤ دہک اٹھے ہیں۔ جب تک میں اپنے اس پیارے کے قاتل کو ڈھونڈ کر خاک نہیں کروں گا میری زندگی خالی اور بے مقصد رہے گی۔ تم جاؤ اور اپنا پیٹ بھر لو تاکہ ہم پوری توجہ کے ساتھ دو دو باتیں کر سکیں۔"
"نہیں، تم اپنی بات کرو۔ میں پوری توجہ کے ساتھ سن رہا ہوں۔" اس کی درد انگیز گفتگو سن کر میرا دل ہول رہا تھا۔ وہ نجانے کیا کہنا چاہتا تھا؟ گھما پھرا کر کس قصے کی تمہید باندھ رہا تھا؟
"پھر تخلیے کا بندوبست کرو!" اس نے سلطان شاہ کی طرف دیکھا۔
میں نے سلطان شاہ کی طرف سر گھمایا تو میری نظریں ان بڑی بڑی چپلوں پر پڑیں جو دروازے کے قریب پڑی ہوئی ایک کرسی کے نیچے رکھی ہوئی تھیں۔ انہیں دیکھ کر سردار پائندہ گل کے ننگے پاؤں کے بارے میں میرا تجسس دور ہو گیا۔ وہ فرش نشینی کا عادی تھا اس لئے چپلیں اتار کر بیٹھا تھا۔
سلطان شاہ میری آنکھ کا اشارہ پاتے ہی وہاں سے اٹھ کر چلا گیا۔
"دروازہ بھی بند کر دو!" سردار پائندہ گل کی حالت عجیب ہوتی جا رہی تھی۔
"اس کی ضرورت نہیں۔ کوئی ادھر نہیں آئے گا۔ تم بے خوف ہو کر بات کر سکتے ہو۔"
لمحہ بھر کے لئے اس کی آنکھیں سلگ اٹھیں اور وہ بھڑک کر بولا۔ "سردار پائندہ گل نے کسی سے خوف نہیں کھایا۔ وہ انگلیوں سے تیغ چلا کر اپنے دشمنوں کی کھوپڑیاں اڑا دیتا ہے مگر وہ اپنی رسوائی سے ڈرتا ہے۔ جب بند دروازے کی کہانی گھر گھر پھیل سکتی ہے تو کھلے دروازوں پر کون اعتبار کر سکتا ہے؟ میری التجا ہے کہ اسے بند کر دو۔" اس نے غیرارادی طور پر اپنا ہاتھ پیچھے لے جا کر اپنی گردن سہلائی اور اس کی ڈھلکی ہوئی پگڑی پیشانی پر قدرے نیچے سرک آئی۔ وہ یک بیک مضطرب نظر آنے لگا تھا۔
سردار پائندہ گل کی گفتگو کا طریقہ انوکھا تھا۔ اس میں دھمکیوں کے ساتھ التجا بھی تھی۔ دھمکیاں بھی ایسی بالواسطہ اور ڈھکی چھپی تھیں کہ میں ان پر کوئی اعتراض بھی نہیں کر سکتا تھا۔ اس نے بند دروازے کی کہانی کا ذکر کر کے میرے دل میں وسوسوں کو بیدار کر دیا تھا لیکن میں اس کی آخری فرمائش کو نہیں ٹال سکا۔
میں نے اٹھ کر دروازہ بند کیا اور دوبارہ سردار کے سامنے آ بیٹھا۔
"میرے قبیلے میں کہرام ہے۔" چند ثانیوں تک خاموشی کے ساتھ میری طرف دیکھنے کے بعد سردار پائندہ گل کے حلق سے دھیمی اور بھرائی ہوئی آواز برآمد ہوئی۔ "ہر آنکھ خون کے آنسو رو رہی ہے۔ جن لوگوں کے سر و وارث موجود ہوں ان کے قتل پر ہمارے قبیلوں میں رونے کا ماتم کرنے کا رواج نہیں ہے۔ ہر خون ایک نئے خون کا پیش خیمہ ثابت ہوتا ہے۔ مرنے والے کے ولی وارث قاتل یا اس کے قبیلے کے لوگوں کو مار کر اپنا کلیجہ ٹھنڈا کر لیتے ہیں لیکن تم جانتے ہو کہ میرے ساتھ کیا ہوا؟"
وہ چند لمحوں تک خاموش رہا پھر کرب انگیز آواز میں خود ہی بولنے لگا۔ "عبدالرحیم خان کی لاش پر شگارا دلی میں پہاڑ تک رو رہے تھے۔ عورتوں نے اس کی میت پر اپنے بال کھول کر ماتم کیا ہے اور دل کھول کر اس کوکھ کو کوسا ہے جس سے معصوم عبدالرحیم خان کے قاتل نے جنم لیا ہے۔ یہ اس لئے ہوا کہ عبدالرحیم خان کنوارا تھا۔ اس کا کوئی چچا، تایا، باپ یا بھائی زندہ نہیں ہے۔ بس ایک ماموں ہے جسے لوگ شاید اس قابل نہیں سمجھتے کہ وہ اپنے اکلوتے بھانجے کے قتل کا انتقام لے سکے۔ اس ماموں کی بوڑھی ہڈیاں ابھی بھی جوانوں سے زیادہ سخت ہیں اور قہر و غضب سے چٹخ رہی ہیں۔ شگارا دلی میں میری عزت اسی وقت بحال ہو سکے گی جب میں اپنے بھانجے کے خون کا انتقام لے لوں گا۔ اس وقت تک میں نے پلنگ یا کرسی پر نہ بیٹھنے کا عہد کیا ہوا ہے۔ اپنے ملازموں کے علاوہ میں نے بستی والوں پر حکم چلانا چھوڑ دیا ہے۔ ایسی بھی کیا سرداری کہ لوگ سردار کے بھانجے کے سوگ میں سردار خود چیونٹیوں کی طرح ماتم و گریہ کے لئے نکل پڑیں؟ جس دن میں عبدالرحیم خان کے خون کا انتقام لے لوں گا اس دن ان سب کی زبانیں گنگ ہو جائیں گی اور عبدالرحیم خان کی میت پر گریہ و ماتم کرنے والے میرے پیروں کی دھول اپنے سروں میں ڈالنے پر مجبور ہو جائیں گے۔ وہی میری سرخروئی اور سربلندی کا تابناک دن ہو گا۔ میں بین کرنے والیوں کے سر منڈوا کر چالیس دن تک ان کی چھاتیاں برہنہ رکھواؤں گا۔"
اس کی پرہول باتوں سے میرا دل دہلنے لگا تھا۔ سردار پائندہ گل نے اس وقت تک جو کچھ بھی کہا تھا وہ اس کا اور اس کے قبیلے کا معاملہ تھا جس سے میرا کوئی تعلق نہیں تھا۔ وہ اپنی کہانیاں مجھے سنا رہا تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ دال میں کچھ کالا تھا۔ یہی ایک اندیشہ بار بار میرے ذہن میں نیش عقرب کی طرح چبھ رہا تھا۔

ہم دونوں خاموشی کے ساتھ ایک دوسرے کی طرف دیکھتے رہے۔ سردار پائندہ گل شاید میری آنکھوں میں میرے دل کی کوئی تحریر پڑھنے کی کوشش کر رہا تھا۔ وہ مرد اعصابی جنگ تھی۔ میں سردار کی ساحرانہ آنکھوں میں آنکھیں ڈالے سکون سے بیٹھا رہا۔ وہ بڑی بڑی اور چمک دار آنکھیں میرے بدن میں چبھ رہی تھیں لیکن میں اپنا بھرم رکھنے کے لئے اس مقابلے پر ڈٹا ہوا تھا۔

اچانک سردار پائندہ گل نے اپنے دونوں ہاتھوں سے اپنی بڑی سی پگڑی سر سے اتار کر میرے قدموں میں ڈال دی اور میں نے بوکھلا کر اپنے پیر پیچھے کھسکا لئے۔ "یہ... یہ کیا کر رہے ہو سردار؟" یہ کہتے ہوئے میں نے پورے احترام کے ساتھ وہ پگڑی واپس اس کی گود میں ڈال دی۔

سردار پائندہ گل کے کٹے ہوئے سر پر گھنے بال موجود تھے لیکن اس کی سفید براق داڑھی کے مقابلے میں اس کے بالوں میں سیاہی کا تناسب زیادہ تھا۔ اس کا سر بھی غیر معمولی طور پر بڑا تھا۔

سردار پائندہ گل کی آنکھوں میں ایک بجلی سی تڑپ جھلملانے لگی اور وہ سر جھکا کر بولا۔ "اب میں تم سے پوچھتا ہوں کہ میرے بھانجے عبدالرحیم خان کو کس نے قتل کیا تھا؟"

"میں تمہیں پہلے بھی بتا چکا ہوں کہ چھوٹے خان کی پشت پر جنت گل نے گولی چلائی تھی۔" جنت گل کا نام لیتے ہوئے مجھے اپنے پیٹ میں کوئی گولا سا گردش کرتا ہوا محسوس ہونے لگا تھا۔

"تم اس واقعے کے چشم دید گواہ ہو۔ اس لڑکی نے چھوٹے خان کو کیوں قتل کیا؟" اس کی نگاہیں میرے چہرے پر مرکوز ہو کر رہ گئی تھیں اور لہجہ اس قدر سرگوشیانہ ہو گیا تھا کہ وہ مجھے بہت دور کی آواز محسوس ہو رہی تھی۔

"ان دونوں میں کسی بات پر تلخ کلامی ہو رہی تھی۔ وہ اپنی مادری زبان میں ایک دوسرے پر برس رہے تھے۔ میں تمہاری زبان سے ناواقفیت کی بنا پر اس لڑائی کا سبب نہیں جان سکا۔" میں نے اس خونریز واقعے کی تفصیلات یاد کرتے ہوئے بہت احتیاط کے ساتھ جواب دیا۔

"چھوٹے خان کی لاش کے قریب اس کا کھلا ہوا چاقو بھی پڑا ہوا تھا۔" سردار پائندہ گل اس سانحے کی جزئیات جمع کرنے کے بعد میرے پاس آیا تھا۔ میں نے جواب دیتے ہوئے مزید احتیاط کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

"ہاں۔ چھوٹے خان نے کسی بات پر مشتعل ہو کر چاقو بھی نکالا تھا۔" میں نے اعتراف کیا۔

"یہ بہت عجیب بات ہے، زرلی خان!" سردار پائندہ گل تیوریاں چڑھا کر میری طرف جھک آیا۔ "ہمارے مرد عورتوں پر ہتھیار کبھی نہیں اٹھاتے۔ اپنے ہاتھوں سے ان کے چہرے بگاڑ کر سزا دے دیتے ہیں اور عبدالرحیم خان تو میرا بھانجا تھا۔ وہ ہماری روایات سے کیسے منحرف ہو سکتا تھا؟"

"میں اس کا کیا جواب دے سکتا ہوں؟" میں نے بے چارگی کے ساتھ کہا۔

"میں جانتا ہوں۔ اس چاقو نے پوری کہانی کھول کر رکھ دی ہے۔ ہمارے مرد ایسی عورتوں پر اسی وقت ہتھیار اٹھاتے ہیں جب وہ حرام کاری کی مرتکب ہو کر مرنے ہوئے ہمارے گھر کی ناک کٹا چکی ہوں۔" وہ عجیب انداز میں اپنا سر ہلاتے ہوئے غلیظ سرگوشیوں میں کہہ رہا تھا۔ "کیا جنت گل نے حرام کاری کی تھی؟"

"تم مجھ سے عجیب سوالات کر رہے ہو۔" برہمی ظاہر کرنے کا ارادہ کرنے کے باوجود میں صرف ہلکا سا احتجاج ہی کر سکا۔ "تم کیوں بھول رہے ہو کہ میں وہاں ایک قیدی اور یرغمالی تھا۔ میں ان دونوں کے بارے میں کیا کہہ سکتا ہوں۔"

"تمہاری آنکھیں بتا رہی ہیں کہ تم جھوٹ بول رہے ہو۔" وہ خون آشام آنکھیں نکال کر کسی درندے کی طرح غرایا۔ "وہ صرف تم تھے جو آگ میں تپتی ہوئی اس کنیا کی ہوس کو سرد کر سکتے تھے۔ میں نے چھوٹے خان کو اس سے شادی کرنے سے روک دیا تھا۔ وہ مجھے ذلیل کرنا چاہتی تھی۔ اس سے بڑی ذلت اور کیا ہو سکتی تھی کہ ایک یرغمالی کے بستر پر عورت پہنچ جائے؟ وہ تم کو ذریعہ بنا کے مجھ سے انتقام لینا چاہتی تھی۔ کہو! کیا یہ جھوٹ ہے؟"

میرے ذہن کو ایک شدید جھٹکا لگا۔ جنت گل کا منصوبہ تھا کہ وہ میری اور اپنی خلوت کی کہانی عام کر کے سردار پائندہ گل کو منہ دکھانے کے قابل نہیں چھوڑے گی۔ شاید اس نے داستان کی ابتدا کر دی تھی اور نہیں بھی کی تھی تو اس کا آغاز کسی بھی وقت متوقع تھا۔ میں سردار پائندہ گل سے جھوٹ بول کر زیادہ دیر تک اس کا دفاع نہیں کر سکتا تھا۔ اس نے بڑے ماہرانہ انداز میں کڑیاں ملا کر اصل تصویر ترتیب دی تھی۔ میں نے نہایت تیزی کے ساتھ سوچتے ہوئے اس کہانی کا سہارا لینے کا فیصلہ کر لیا جو میں اس کو پہلے ہی سنا چکا تھا۔

"تم جانتے ہو کہ میں یرغمالی اور بے بس تھا۔" میں نے تھوک نگلتے ہوئے مدافعانہ لہجے میں بات شروع کی۔ "چھوٹے خان کی موجودگی میں وہ میرے کمرے کا قفل کھول کر اندر آئی تھی۔ چھوٹے خان کے خوف کی وجہ سے اس کی ہمراہی سے دہشت زدہ ہو گیا۔ اپنے سارے جتن کر لینے کے باوجود وہ مجھے اپنانے میں کامیاب نہ ہو سکی تو اس نے ریوالور نکال لیا اور مجھے دھمکی دی کہ اگر میں نے اس کی مرضی پر عمل نہ کیا تو وہ مجھے گولی مار دے گی اور چھوٹے خان کو بتائے گی کہ یرغمالی نے اس کے ساتھ دست درازی کی تھی جس پر اسے گولی چلانی پڑ گئی۔ وہ میرا شوق نہیں بلکہ خوف تھا جس نے مجھے گناہ گار بننے پر مجبور کر دیا۔ میں بالکل بے قصور تھا۔"

سردار پائندہ گل کی آنکھیں غصے کی شدت سے دہک رہی تھیں۔ میرے خاموش ہونے پر وہ کانپتی ہوئی غضبناک آواز میں

بتا تو نے سب کچھ واضح کر دیا تھا۔ مجھے یقین تھا کہ ایسا ہی کوئی واقعہ ہوا ہو گا اور عبدالرحیم خان کو اس کا علم ہو گیا ہو گا۔ وہ جنت گل کو قتل کرنا چاہتا تھا لیکن اس حرافہ نے اپنے چاہنے والے کو خود ہی مار ڈالا۔ بس ایک ہی بات میری سمجھ سے باہر ہے کہ تم اس کی پشت میں کیوں تھی؟ تم نے ان دونوں میں بیچ بچاؤ کرانے کی کوشش نہیں کی تھی؟"

میں اس بوڑھے سردار کے قیاس اور تجربے کی داد دیے بغیر نہ رہ سکا۔ "تمہاری باتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ تم نے سب کچھ اپنی آنکھوں سے دیکھا تھا۔ مجھے تمہاری روایات کا کوئی علم نہیں تھا۔ میں اس بات سے خوف زدہ تھا کہ وہاں ایک قتل ہوتا نظر آ رہا تھا۔ چھوٹے خان کے ہاتھ میں خنجر اور جنت گل کے ہاتھ میں ریوالور تھا۔ میں نے چھوٹے خان سے کچھ کہنا چاہا اور وہ مشتعل ہو کر میری طرف گھوم پڑا۔ جنت گل نے اسی لیے گولی چلا دی۔"

"لیکن چھوٹے خان کو اس عورت کی روسیاہی کا علم کیسے ہوا؟" اس نے پوچھا۔

"مجھے اس کا کوئی علم نہیں۔ چھوٹا خان واپسی پر بہت خوش تھا۔ مجھے آزادی کی خوش خبری سنا کر وہ جنت گل کے پاس چلا گیا۔ تھوڑی دیر بعد میں نے ان کی اونچی اونچی آوازیں سنیں۔ میں وہاں پہنچا تو وہ اپنی مادری زبان میں لڑ رہے تھے۔ چھوٹے خان کے ہاتھ میں چاقو تھا۔ بعد میں جنت گل نے بھی اپنے بیگ سے ریوالور نکال لیا۔ میں چھوٹے خان کے گرتے ہی وہاں سے بھاگ نکلا تھا۔"

"بعد میں وہ بھی وہاں سے فرار ہو گئی۔" سردار پائندہ گل ایک گہرا سانس لے کر بولا۔ "وہ بہت چھچھوری اور کم ظرف عورت ہے۔ عبدالرحیم خان کی مردانہ انا کو زخمی کرنے کے لیے اس نے خود ہی اسے بتایا ہو گا کہ اپنے ماموں سے ڈرنے والے محبوب کو ٹھکرا کر اس نے ایک یرغمالی کی سیج سجا ڈالی ہے۔"

میں حسرت سے کچھ نہ بولا لیکن مجھے دل ہی دل میں ماننا پڑا کہ سردار پائندہ گل کا ہر اندازہ سو فیصد درست تھا۔ وہ اپنی کہانی مکمل کرنے کے بعد مجھ سے ملنے آیا تھا۔ اگر میں تھوڑے بہت مکر فریبی رویوں کے ساتھ حقائق بیان نہ کرتا تو وہ میرے خون کا پیاسا بھی بن سکتا تھا۔

سردار پائندہ گل اپنی پگڑی سر پر جماتا ہوا ایک جھٹکے سے اٹھ کھڑا ہوا۔ "اس کمرے کی باتیں صرف تم تک محدود رہیں گی۔"

"اب تو کچھ مہمان داری کر لینے دو۔" میں اس الم زدہ بوڑھے کے لیے اپنے دل میں ہمدردی محسوس کرنے لگا تھا۔

"ابھی تو یہ دوری کی بات ہے۔" اس نے خشک لہجے میں کہا اور چلنے لگا۔

"تم نے میری پوری کہانی سن لی لیکن یہ نہیں بتایا کہ تمہاری کیا رائے ہے۔" میں نے کہا۔

"تم نے میرے اندازوں کی تائید کی ہے۔ تمہاری ہر بات دل کو لگنے والی ہے۔ موت کے خوف سے تم نے اس لڑکی کے ایک ایسے جرم میں تعاون کیا جس کا انجام میرے بھانجے کے قتل پر ہوا۔ تم بے گناہ ہو۔ میرے آدمی اس بدکار عورت کی تلاش میں ہیں۔ بس دعا کرو کہ وہ اس کہانی کو پھیلانا نہ شروع کر دے۔"

میں نے اسے روکنے کی بہت کوشش کی لیکن وہ ان لوگوں میں سے تھا جو صرف اپنی مرضی منوانا جانتے ہیں۔ دوسروں کی مرضی پر زیادہ دھیان نہیں دیتے۔ میں نے اس کے ساتھ نیچے جانا چاہا لیکن اس نے زبردستی مجھے روک دیا اور فلیٹ کے دروازے سے ہی عجلت میں رخصت ہو گیا۔

میں دروازہ بولٹ کر کے پلٹا تو ان تینوں نے مجھے گھیر لیا۔ کمرے میں ہونے والی گفتگو نے ان سب کو سنسنی خیز ہیجان میں مبتلا کیا ہوا تھا۔ غزالہ پہلے ہی سردار پائندہ گل کی وضع قطع سے بہت زیادہ متاثر تھی اس لیے اس کا جوش و خروش سب سے زیادہ تھا البتہ ویرا اس معاملے میں حیرت انگیز طور پر سب سے پیچھے تھی۔

رات کا کھانا صبح کے چار بجے کھاتے ہوئے میں نے ان لوگوں کو اپنی اور سردار پائندہ گل کی خفیہ گفتگو سناتے ہوئے وہ حصہ حذف کر دیا جس میں میرے اور جنت گل کے مراسم کے بارے میں سردار پائندہ گل کی پرپیچ باز پرس شامل تھی جس کی وجہ سے سارا مواد پھسپھسا ہو کر رہ گیا تھا۔

میرے خاموش ہونے پر ویرا کوئی اعتراض کیے بغیر معنی خیز انداز میں مسکراتی رہی لیکن غزالہ تقریباً لڑنے والے انداز میں مجھ سے الجھ پڑی۔ "ایسا معلوم ہوتا ہے کہ شاید دہلی سے آنے والے اس افغان سردار نے یہ سارا ڈرامائی کھیل صرف اس لیے رچایا تھا کہ تم سے عبدالرحیم خان کے قاتل کے بارے میں معلومات حاصل کر سکے جب کہ یہ بات تو تم اسے فون پر ہی بتا چکے تھے۔"

"دراصل اسے شبہ تھا کہ میں نے اس کے بھانجے کو قتل کر کے اپنی جان بچانے کے لیے جنت گل کا نام لے دیا ہے۔ اس شبے کو تقویت اس بات سے بھی ملی کہ قتل کے واقعے کے بعد سے جنت گل روپوش ہے۔ اسے شبہ تھا کہ میں نے جنت گل کو بھی ٹھکانے لگا کر اس کی لاش کہیں چھپا دی ہے۔" میں نے کہا۔

"یہ تو بے سروپا مفروضہ تھا۔ خوفناک قبائلی انتقام سے بچنے کے لیے کسی بھی قاتل کا روپوش ہونا ایک عام سی بات ہے۔ کون ایسا سورما ہے جو قتل کرنے کے بعد منظر عام پر آ کر اپنے حریفوں کا کھلا نشانہ بننے کا خطرہ مول لے گا۔ تم یقیناً ہم سے کوئی اہم بات چھپا رہے ہو۔" غزالہ نے اعتراض کرتے ہوئے کہا۔

"میں نے اصل بات بتا دی۔ تم نہ مانو تو میں کیا کر سکتا ہوں؟" میں نے بے بسی سے کہا۔

"جنت گل کی روپوشی کے بارے میں تم نے اسے ایسا کون سا نکتہ سمجھا دیا کہ وہ یہاں سے مطمئن ہو کر واپس چلا گیا؟" غزالہ

نے اشتہام آمیز نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

"حقائق سے آگاہ ہونے کے بعد خود اسی نے یہ خیال ظاہر کیا ہے کہ جنت گل اپنے کسی آشنا کے ساتھ کہیں گل چھرے اڑا رہی ہوگی۔ اب وہ پورے زور و شور سے اس کی تلاش شروع کرائے گا۔"

"کہیں ایسا تو نہیں کہ وہ تم ہی کو جنت گل کا آشنا سمجھ رہا ہو؟" ویرا نے میٹھی سی چٹکی لی۔

"یہ تم اس سے پوچھ سکتی تھیں۔" میں نے بھڑک کر کہا۔ "میں غیب داں نہیں ہوں جو تمہیں اس کے دل کا حال بتا سکوں۔ اتنا ضرور ہے کہ یہاں آنے سے پہلے میری طرف سے مطمئن نہیں تھا۔ غنیمت یہ ہے کہ اس نے یک طرفہ طور پر میرے خلاف محاذ کھولنے کے بجائے مجھ سے بات کرنے کا فیصلہ کرلیا ورنہ ہم ایک بار پھر اس کے آدمیوں کے خوف و ہراس کا نشانہ بن سکتے تھے۔"

"دوسرے لفظوں میں تم یہ کہنا چاہ رہے ہو کہ اب وہ تمہیں بے گناہی کا سرٹیفکیٹ دے کر گیا ہے؟" ویرا نے چبھتے ہوئے لہجے میں پوچھا۔ "اور تمہیں اس کے آدمیوں کی طرف سے کوئی خطرہ نہیں ہے۔"

"بظاہر تو یہی معلوم ہو رہا تھا۔ وہ میری وضاحتوں سے پوری طرح مطمئن نظر آ رہا تھا۔"

بستروں پر جانے تک وہ بحث اور تکرار جاری رہی اور میں انہیں اسی راستے میں گھماتا رہا جو میں نے سوچ سمجھ کر منتخب کیا تھا لیکن ویرا کی بات ذرا مختلف تھی۔

مجھے سردار پائندہ گل نے چلتے چلتے یہ بتا دیا تھا کہ اس وقت تک جنت گل نے اسے بدنام کرنے کی مہم کا آغاز نہیں کیا تھا جب کہ مجھے ابتدا سے ہی یہ ڈر تھا کہ جنت گل کی کہانی چلتے چلتے کہیں غزالہ کے کانوں تک نہ پہنچ جائے۔ اس لئے میں نے حفظ ماتقدم کے طور پر ویرا کے سامنے اپنے اور جنت گل کے مراسم کا اعتراف کرلیا تھا تاکہ بوقت ضرورت میں اس کی گواہی پیش کر کے غزالہ کو مطمئن کرسکوں۔ یہ اور بات تھی کہ ویرا کو اس واقعے کے اصل پس منظر کی ہوا بھی نہیں لگ سکی تھی۔ میں نے ان واقعات میں اپنی ضرورت کے مطابق ایسی تبدیلیاں کرلی تھیں جو مجھے بالکل بے گناہ قرار دیتی تھیں لیکن ویرا کے اکسانے کے لئے اتنا ہی کافی تھا کہ وہ کسی اور لڑکی سے میرے مراسم کے بارے میں جان گئی تھی اس لئے وہ غیر معمولی طور پر خاموش تھی۔ شاید اس نے اندازہ لگا لیا تھا کہ میری اور سردار پائندہ گل کی ملاقات میں جنت گل کا مسئلہ بھی آیا ہوگا جس پر میں غزالہ کے سامنے بات نہیں کرسکتا تھا۔ اس وجہ سے وہ موقعے کی تلاش میں تھی کہ فرصت سے مجھ سے پوچھ گچھ کرسکے لیکن اس وقت ایسی فرصت میسر آنے کا کوئی امکان نہیں تھا۔ میں غزالہ کے ساتھ خوابگاہ میں گیا تو یہ سمجھ چکا تھا کہ اگلی صبح میں ویرا کے رحمانہ چنگل سے نہیں بچ سکوں گا۔ البتہ یہ میرا اٹل فیصلہ تھا کہ شکارا ویلی میں معزز اور محترم سمجھے جانے والے سردار کی پگڑی اپنے قدموں میں آنے کا واقعہ میں اپنی ذات تک محدود رکھوں گا۔ اس میں غزالہ یا ویرا سمیت کسی کو بھی شریک راز بنانے کا میرا کوئی ارادہ نہیں تھا۔ ویسے بھی سردار پائندہ گل نے اس کمرے میں ہونے والی تفصیلی گفتگو کو صیغۂ راز میں رکھنے کی درخواست کی تھی۔ میں اس کی درخواست کا تھوڑا سا احترام کر کے خود کو سرخرو رکھ سکتا تھا۔

خوابگاہ میں پہنچنے کے بعد غزالہ نے ملک جوہزاد اور بلال اعجاز کے حوالے سے بات چھیڑی تو مجھے سخت حیرت ہوئی کہ سردار پائندہ گل کا چکر شروع ہو جانے کی وجہ سے ان دونوں عورتوں نے ہماری آخری مہم کے بارے میں ایک لفظ بھی نہیں پوچھا تھا۔ میرے لئے ان کی وہ خاموشی حیران کن ہی نہیں تشویشناک بھی تھی۔

"سردار پائندہ گل کی پھیلائی ہوئی سنسنی میں تم دونوں نے انہیں بالکل ہی فراموش کر دیا تھا۔ میرا خیال تھا کہ ویرا کو اپنے باپ کے ساتھیوں کے انجام سے بہت زیادہ دلچسپی ہوگی۔" میں نے حیرت سے کہا۔

"یہ ویرا ہی کا مشورہ تھا کہ تمہیں ذہنی جھٹکا دینے کے لئے اس بارے میں ایک لفظ بھی نہ پوچھا جائے۔" غزالہ نے اپنے ریشمی بالوں کا جوڑا بناتے ہوئے ہنس کر کہا۔ "کمال ہے کہ تمہیں کیا یہ بات اب یاد آئی ہے۔"

"سچی بات یہ ہے کہ سردار پائندہ گل اور اس کا موڑ انداز گفتگو ابھی تک میرے دل و دماغ پر چھایا ہوا ہے۔ مجھے دکھ ہے کہ اس جیسا شاندار اور باوقار آدمی بھی ہیروئن کی چنگل میں پھنس رہا ہے۔"

"یہی بات میں نے کہی تھی تو تم مجھ پر ناراض ہونے لگے تھے۔" اس نے تیکھی چتون کے ساتھ شکوہ کیا۔

میں نے ہاتھ تھام کر اسے اپنے قریب بٹھا لیا اور نرمی سے کہا۔ "ملک اور بلال سے نمٹنے میں ہمیں کافی دشواریوں کا سامنا کرنا پڑا۔ وہاں سے آتے ہی سردار پائندہ گل کی موجودگی کی خبر ملی تو میری کھوپڑی گھوم کر رہ گئی تھی۔ اس کی آمد کا امکان میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا۔ بس اسی جھنجھلاہٹ میں تم پر برس پڑا تھا۔ اب تم اپنی خوشی اور غصے کا اظہار تم پر نہیں تو کس پر کروں گا! تمہیں ایسی باتوں کو ایک کان سے سن کر دوسرے سے اڑا دینا چاہئے۔"

"چلو اڑا دیا۔" وہ اپنے داہنے کان کے قریب ہاتھ لہرا کر بولی اور پھر کھلکھلا کر ہنس پڑی۔

"تمہیں اب بھی ملک جوہزاد اور اس کے ساتھی کے بارے میں کوئی تجسس نہیں ہے؟" میں نے تھوڑی دیر کی خاموشی کے بعد اس سے پوچھا اور اس نے شوخ نظروں کے ساتھ اپنا سر نفی میں ہلا دیا۔

"کمال ہے! تمہاری ذات میں اتنا بڑا انقلاب!" میں حیرت سے بولا۔

کے ہونا ہوتے سب پہلے اس کے بارے میں جاننے کے لئے بے چین رہتی ہو۔" میں نے غور سے اس کی شرارت آمیز نگاہوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔

"بعض اوقات تم اس بڑھیا کی طرح سادہ لوح ہو کر رہ جاتے ہو جو اپنے گاؤں والوں کے مذاق سے تنگ آکر اپنے مرغے سمیت وہاں سے ہجرت کر گئی تھی اور کہہ گئی تھی کہ اب دیکھتی ہوں کہ تمہاری صبح کیسے ہوتی ہے؟"

"یہ کیا بات ہوئی؟" غزالہ کی وہ بات واقعی میرے پلے نہیں پڑ سکی تھی۔

"بڑھیا کا خیال تھا کہ اس کے مرغے کی بانگ دینے سے گاؤں میں صبح طلوع ہوتی ہے۔ مرغا نہیں ہوگا تو گاؤں میں صبح ہی نہیں ہو سکے گی۔ اب آئی بات تمہاری سمجھ میں؟"

"میں خود کو بڑھیا سمجھتا ہوں نہ اس کا مرغا۔ تمہاری یہ مثال کچھ غلط ہو گئی۔"

"تم یہ کیوں بھول رہے ہو کہ اس مہم میں سلطان شاہ بھی تمہارا شریک تھا۔ جب تم نے اسے باہر بھیج کر ڈرائنگ روم کا دروازہ بند کر لیا اور ہم کوشش کے باوجود اندر سے سرگوشیوں کی آواز بھی نہیں سن سکے تو ویرا، سلطان شاہ کو لے بیٹھی۔ اس نے ہمیں اس مہم کے بارے میں ایک ایک بات بتا دی تھی۔"

"تمہاری مثال واقعی ٹھیک تھی۔" میں بے اختیار ہنس پڑا اور وہ بھی میری ہنسی میں شریک ہو گئی۔

جانے وہ ذہنی دباؤ کی شدت تھی یا جسمانی تھکان کی زیادتی کہ میں صبح ہونے تک گہری نیند نہیں سو سکا۔ سارا وقت غنودگی یا بیداری کی کیفیت میں گزر گیا۔ ذرا سی آنکھیں بند ہوتی تھیں تو سوار یا نمدہ گل کی کہی ہوئی عجیب و غریب باتیں مجسم ہو کر نظر آنے لگی تھیں۔ چھوٹے خان کی میت پر اپنے بال بکھیرے گریہ کناں عورتیں، مرے ہوئے پھول کی راکھ سے ہولی کھیلتے ہوئے شیطانی بچے، سوار یا نمدہ گل کے قدموں کی خاک اپنے سروں میں ڈالتے ہوئے مرد و زن، زار و قطار روتے ہوئے پہاڑ، گنجے سروں اور ننگی چھاتیوں والی شرمسار عورتیں اور نہ جانے کیا کیا میرے تصور میں چکراتا رہا اور ان کا زور بڑھتے ہی میری آنکھ کھل جاتی۔ آخر کار اجالا پھیلتے ہی میں نے بستر چھوڑ دیا۔ غزالہ بے پروایانہ انداز میں گہری نیند سو رہی تھی۔ نیند کی بے حجابی نے اس کے پیکر کو اس قدر دلربا اور کشش انگیز بنا دیا تھا کہ اسے بے اختیار بانہوں کے سمیٹ لینے کو دل چاہنے لگا۔ اس سے قبل کہ میں بے لگام اور منہ زور جذبات سے بے بس ہو کر اس کی نیند میں خلل انداز ہوتا، شہانی خواب گاہ سے باہر نکل گیا۔

میں نے اپنی ڈار سے بچھڑے ہوئے کسی بے چین پرندے کی طرح پورے گھر کا طواف کیا تو ہر طرف نیند کی دیوی اپنے ڈیرے ڈالے نظر آئی۔ ویرا اپنے بستر پر نیم شکستہ انداز میں پڑی بے خبر سو رہی تھی۔ سلطان شاہ ڈرائنگ روم میں صوفے کی گدیوں میں الجھا بے سدھ پڑا ہوا تھا۔ میں سیدھا باتھ روم میں گھس گیا۔ نیم گرم پانی کی تیز دھاروں میں دیر تک نہانے کے بعد میری تھکان اور بے خوابی کی کسلمندی بالکل بہہ گئی۔ آخر میں میں نے ٹھنڈے پانی کی دھاریں بہائیں تو مجھے یوں محسوس ہوا کہ میرے جسم کا ایک ایک مسام کھل گیا ہو۔

طویل غسل سے فارغ ہو کر میں کچن میں جا گھسا جہاں خورد و نوش کا وافر سامان موجود تھا۔

میں اپنے لئے ناشتے کی تیاری میں مصروف تھا کہ ہلکی سی ڈور بیل بجی۔ میں نے کچن سے نکل کر دروازہ کھولا تو باہر اول خان موجود تھا اور اس کے چہرے پر ہوائیاں اڑ رہی تھیں۔ میں نے نرمی سے اس کا ہاتھ تھام کر اسے اندر کھینچ لیا۔

"خیریت تو ہے؟ بہت پریشان اور بدحواس نظر آرہے ہو۔" میں نے سادگی سے پوچھا۔

"وہ دونوں ناپید ہو گئے۔ وہ رات کو اپنے دو مہمانوں کے ساتھ گئے تھے۔ اس کے بعد سے ان کا کوئی سراغ نہیں مل سکا۔ میں رات کے تین بجے سے اس چکر میں پھنسا ہوا ہوں۔" وہ گہرا سانس لے کر بولا۔

"صبح ہی صبح یہاں تک دوڑ لگانے کی کیا ضرورت تھی؟ فون پر ہی بات کر لی ہوتی۔"

"میں بوکھلاہٹ میں خود ہی دوڑا چلا آیا۔ ان کے غائب ہونے سے میری پوزیشن مخدوش ہو گئی ہے کیونکہ آئی بی والوں نے یہ سراغ لگا لیا ہے کہ غیر ملکیوں کے تعاقب میں ناکارہ ہونے والی گاڑی میری ہی تھی.....!"

"کچھ نہیں ہوتا۔" میں نے اس کی بات کاٹ دی۔ "وہ دونوں مارے جا چکے ہیں۔ تھوڑی دیر بعد میں خود فون کر کے تمہیں خوشخبری سنانے والا تھا کہ کرنل ڈیوڈ اور ڈینیال ایمرٹن اب اس دنیا میں نہیں ہیں۔"

"مارے گئے؟" اس نے بے اعتباری سے دہرایا۔ "یہ تم کیسے کہہ سکتے ہو؟"

"اس لئے کہ ان دونوں کو میں نے اپنے ہاتھوں سے گولیاں ماری تھیں۔" میں نے فخریہ لہجے میں کہا۔

"تت..... تم نے انہیں مار دیا۔" اول خان مجھے گھورتے ہوئے بولا۔ غصے کی وجہ سے اس کی آواز میں لکنت پیدا ہو گئی تھی۔

"کیوں؟ کیا میں نے برا کیا؟" میں نے اس کی متغیر حالت دیکھتے ہوئے حیرت سے پوچھا۔

وہ برہمی کے عالم میں صوفے پر سے اٹھ کھڑا ہوا۔ میں بھی اس کے ساتھ کھڑا ہو گیا لیکن اس کا وہ ردعمل میرے لئے یکسر ناقابل فہم تھا۔

اول خان کی نگاہوں سے واضح طور پر اشتعال ظاہر ہو رہا تھا۔ اس کا چہرہ بہت تیزی کے ساتھ بھول رنگ رہا تھا اور میں حیران تھا کہ میں نے ایسی کون سی بات کہہ دی تھی جس نے اسے یک بیک مشتعل کر دیا تھا۔

"میں ہر قدم پر تمہارا بھرپور ساتھ دیتا رہا ہوں مگر شست نصیب۔" وہ غصے کی زیادتی میں ہکلا کر رہ گیا اور اس کی بات ادھوری رہ گئی مگر میں اس کی ادھوری بات سے ہی اس کا مدعا سمجھ چکا تھا۔

"اگر تم ہمارا ساتھ دیتے رہے ہو تو ہم نے بھی تمہیں کبھی دھوکا نہیں دیا۔" میں نے کہا "میں یہ جاننے سے قاصر ہوں کہ تم میری کس خطا پر اس قدر برہم ہو رہے ہو۔ مجھے معلوم ہونا چاہیے کہ میں نے کون سا گناہ کیا ہے۔"

"بات مت بڑھاؤ" اول خان غصہ ضبط کرتے ہوئے بولا "تمہیں معلوم تھا کہ میں بل جوزا اور پال ابجرٹن کے پیچھے لگا ہوا تھا ان پر ہاتھ ڈالنے سے پہلے تمہیں مجھ سے مشورہ کرنا چاہیے تھا۔"

میں ایک گہرا سانس لے کر کرسی میں ڈھیر ہو گیا "اس گمبھیر صورت حال میں ہم حالات کے سامنے بے بس ہو کر رہ گئے تھے۔ ہم ان دونوں کو چھوڑ دیتے تو پھر قیامت تک ان کا سراغ نہیں لگا سکتے تھے۔"

"تم اب بھی مبہم باتیں کر رہے ہو۔ کیا مجھے یہ جاننے کا حق بھی نہیں ہے کہ وہ کیسے اور کن حالات میں مارے گئے؟ شاید تم بھول رہے ہو کہ ان کے معاملے میں میری پوزیشن بہت مخدوش تھی۔ میں نے ائرپورٹ سے ان کا تعاقب کیا تھا اور قذافی بی والوں نے میری کار کے ذریعے میرا سراغ لگا لیا ہے۔ میں نے ان لوگوں کی سرکوبی کے لیے جو کچھ کیا اپنی ذاتی حیثیت میں کیا تھا اور اب مجھے اس بارے میں اپنی صفائی پیش کرنی پڑے گی۔"

"میرا خیال ہے کہ تم اس معاملے میں بلاوجہ جذباتی ہو رہے ہو۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے پرسکون لہجے میں کہا "انٹیلی جنس فورس پر قومی معاملات کی ذمے داری عائد ہوتی ہے۔ تم لوگ کسی سے اجازت لیے بغیر بھی اپنی صوابدید کے مطابق کارروائی کر سکتے ہو۔ اس بارے میں کسی کو تم سے بازپرس کرنے کا اختیار نہیں ہے۔"

"میں اپنی حدود اور مجبوریوں سے بہت اچھی طرح واقف ہوں۔" اول خان نے قدرے تلخی کے ساتھ کہا "جب ایک وفاقی محکمہ کسی مسئلے پر کام کر رہا ہو تو دوسروں کو باضابطہ اجازت کے بغیر اس میں ٹانگ اڑانے کا حق نہیں ہوتا اور میں بدقسمتی سے اسی جرم کا مرتکب ہوا ہوں۔ انٹیلی جنس بیورو والوں کا کردار سامنے آ جانے کے بعد مجھے اس معاملے سے کنارہ کشی اختیار کر لینی چاہیے تھی جو میں نے نہیں کی۔"

"میں پھر بھی یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ تم مجھ سے برہم کیوں ہو؟"

"اگر وہ دونوں مارے گئے ہیں تو اس بارے میں مجھ سے بازپرس ضرور کی جائے گی۔"

"تمہارا سایہ بھی ان دونوں کے قرب و جوار میں موجود نہیں تھا۔ تمہیں پریشان ہونے کی کیا ضرورت ہے؟"

"یہ بات تم اس لیے کہہ رہے ہو کہ تم سرکاری اداروں کے طریقہ کار سے ناواقف ہو۔ وہ دونوں پاکستان پہنچے تو میں نے اپنی ذات میں اس حد تک دلچسپی لی کہ ان کا تعاقب کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ اگر وہ اس کے بعد ہی مردہ پائے جاتے ہیں تو میری ذات شکوک و شبہات سے بالاتر نہیں رہ سکے گی۔"

"جو لوگ ان سے ملنے کے لیے گئے اور انہیں وہاں سے لے کر نکلے وہ اجنبی تھے۔ دنیا کی کوئی طاقت ان لوگوں سے تمہارا تعلق ثابت نہیں کر سکتی۔ پھر تم اس بارے میں اس قدر پریشان کیوں ہو؟"

اس نے گہری نظروں سے میری طرف دیکھا پھر تھکے ہوئے انداز میں ایک صوفے میں گر گیا۔

"مجھے بتاؤ کہ یہ سب کیسے ہوا۔ پوری صورت حال جانے بغیر میں کوئی رائے قائم نہیں کر سکتا۔" اس نے شکست خوردہ لہجے میں کہا "تمہاری کارروائی کی وجہ سے میری پوزیشن بہت مخدوش ہو گئی ہے۔"

"ہم نے کچھ نہیں کیا۔ میرا خیال ہے کہ تم بلاوجہ ہی خوف زدہ ہو۔"

"میں خوف زدہ نہیں بلکہ فکر مند ہوں۔" اس نے زور دے کر کہا "جو کچھ ہو چکا ہے اس کی بنا پر مجھے سولی پر نہیں چڑھایا جائے گا۔ بس مجھے یہ بات پسند نہیں ہے کہ میں کسی الزام کا سامنا کرتے ہوئے مدافعانہ رویہ اختیار کرنے پر مجبور ہو جاؤں۔ اس نکتہ کو سمجھنا میرے بس سے باہر ہے۔"

"ان دونوں کی اصلیت کھل کر سامنے آ چکی ہے۔ وہ جس روپ میں بھی یہاں آئے ہوں مگر اب بات بالکل صاف ہو گئی ہے کہ جیک رونالڈو دراصل کرنل گیٹسی جوزا کا بیٹا تھا۔ تم بتا سکتے ہو کہ تمہیں اپنے ذرائع سے اطلاع ملی تھی کہ قذافی بی کے مہمان وہ نہیں ہیں جو نظر آنے کی کوشش کر رہے ہیں۔ تم ان کی اصلیت کا سراغ لگانے کے لیے اپنے طور پر ان کا پیچھا کر رہے تھے۔"

"کیا؟" میرا دو انکشاف سنتے ہی اس کا منہ حیرت سے کھل گیا "تمہیں کیسے پتا چلا کہ جیک رونالڈو کرنل گیٹسی جوزا کا بیٹا ہے؟ یہ خبر تو ہر طرف تہلکہ مچا دے گی۔"

"شاید تمہیں اس کی اصلیت کا سراغ لگانے میں دشواری پیش آ جائے۔" میں نے اول خان کے موڈ میں پیدا ہونے والی تبدیلی پر محظوظ ہوتے ہوئے کہا "یہ اطلاع مجھے انا بیلا سے ملی تھی۔"

"مس انا بیلا سے؟" اول خان پر حیرت کا دوسرا حملہ ہوا "لیکن اس وقت تو تم نے مجھ سے اس بات کا کوئی ذکر نہیں کیا تھا۔ کیا..."

کے بارے میں بھی تمہاری بات ہوئی تھی؟"

"ہاں، بات اُس نے مجھے نہیں ڈیرا کو بتائی تھی۔ اس کا اصل نام جیک سونالڈو نہیں بلکہ بل ہوزز تھا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ ڈلاس کی اس جاہ فیکٹری میں نام بدل کر نوکری کر رہا ہو۔"

"اس کا مطلب یہ ہوا کہ میں قتل بلاوجہ ہی جیک ہارورڈ رہا۔ میں نے ان کے بارے میں معلومات جمع کرنے میں کافی محنت کی تھی اور تم بتا رہے ہو کہ ان کوائف کا حقیقت سے دور کا بھی واسطہ نہیں تھا۔"

"میں نے یہ نہیں کہا۔ تمہاری معلوم کی ہوئی بہت سی باتیں بالکل درست ہیں۔" میں نے ہنس کر کہا "وہ واقعی ڈلاس کی اسلحہ ساز فیکٹری میں کام کرتا تھا۔ اس کے ساتھی کا نام پال انجرسن ہی تھا۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ اس کی اصلیت سے واقف ہوتے ہی تم نے اس کی طرف دوڑ لگا دی تھی۔"

"میں اسے قتل کرنے کے ارادے سے نہیں گیا تھا۔ پال انجرسن ائرپورٹ پر مجھ سے ہم کلام ہو چکا تھا۔ اُس نے مجھے البرٹو ڈیلا کا قوی سمجھ کر بات کی تھی اور میں اسی حیثیت میں اُن دونوں کے عزائم کا اندازہ لگانے کے لیے ریسٹ ہاؤس کی طرف گیا تھا لیکن وہاں صورت حال بدلتی چلی گئی۔"

"مجھے تفصیل سے پورے واقعات بتاؤ تاکہ میں بھی کچھ سوچ سکوں۔"

میں نے ریسٹ ہاؤس سے آخر تک کے واقعات من و عن دہرا دیے۔

ان دونوں کے بھیانک منصوبے کے بارے میں سن کر اول خان ششدر رہ گیا۔ پرندوں کے ذریعے کسی نشانے کو تباہ کرنے کا وہ منصوبہ بادی النظر میں احمقانہ معلوم ہوتا تھا لیکن ان لوگوں نے جس طرح سوزی کے ساتھ اُس کی تربیت تیار کی تھیں اس کی وجہ سے اس کے آثار مفقود نظر آتے تھے۔

"شاید تم نے ان کی تیز رفتاری کی وجہ سے ان پر فوراً ہاتھ ڈالنے کا فیصلہ کیا ہوگا۔" میرے خاموش ہونے پر اول خان نے تجسس آمیز انداز میں پوچھا۔

"اگر وہ مجھے اعتماد میں لے کر اپنے عزائم کے بارے میں کھل کر انکشاف کرتے تو شاید ان کی رسی دراز ہو سکتی تھی۔ ان کے عزائم سے واقف ہونے کے بعد انہیں زندہ چھوڑنا خطرناک ہو سکتا تھا۔ ان کو بڑا اعتماد نظر آ رہا تھا جیسے کراچی کے بجائے ڈلاس میں بیٹھ کر منصوبہ بندی کر رہے ہوں۔ ان کے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ اصلی جینس ہتھ سوداگروں کو اپنے فریب میں مبتلا کرنے کے بعد انہیں کوئی خطرہ لاحق ہو سکتا ہے۔ ان کے حد سے بڑھے ہوئے اعتماد نے مجھے فوری کارروائی کر گزرنے پر مجبور کیا۔ دوسری بات یہ کہ اگر وہ زندہ رہتے تو ان کے لائے ہوئے بچھوے اگر ملک زین

بموں کا ذخیرہ نرج اُن کی تحویل میں چلا جاتا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ اسے کہیں محفوظ کر دیتے اور ہم اس کا سراغ لگانے میں ناکام ہو جاتے۔ میری دانست میں ان کا فوری طور پر مارا جانا ناگزیر تھا۔"

"یہ سب درست ہے لیکن بل ہوزز نے جیک سونالڈو کے نام سے سفر کیا تھا۔ ان دستاویزات کو کیسے چیلنج کیا جا سکے گا؟ اس کی کمپنی کے ریکارڈ میں بھی اس کا نام جیک سونالڈو ہو گا اور وہ اسی حیثیت میں اس کی لاش کی واپسی کا مطالبہ کریں گے۔ ان حالات میں اسے بل ہوزز کیسے ثابت کیا جا سکے گا؟" اول خان نے فکرمندانہ لہجے میں کہا۔

"مجھے حیرت ہے کہ یہ بات تم کہہ رہے ہو۔ تم اپنے وسائل سے بہت کچھ ثابت کر سکتے ہو۔ پھر ایک بار آئی بی والوں کے ذہن میں شبہات پیدا ہو گئے تو وہ خود بھی حقیقت کا کھوج لگا لیں گے۔ ان کے لیے یہی کافی ہو گا کہ بل ہوزز اور پال انجرسن کے ساتھ آنے والے کریٹوں میں سے جدید ترین اور جاد کن بم برآمد ہوئے۔"

"جو ہونا تھا وہ ہو گیا۔ اب اسے لوٹایا نہیں جا سکتا۔ میری چھٹی حس کہہ رہی ہے کہ جب تک دونوں لاشیں پاکستان میں موجود رہیں گی۔ کرنل جیمس ہوزز ان کا دعوے دار بننے کی حماقت نہیں کرے گا......"

"نہیں" میں نے تیزی کے ساتھ اُس کی بات کاٹ دی "اتنی مایوسی کی ضرورت نہیں۔ میں تمہیں یہ بتانا بھول گیا کہ بل ہوزز کرنل جیمس ہوزز کی اکلوتی اولاد تھی۔ ہو سکتا ہے کہ بیٹے کی موت کی خبر اسے پاگل کر دے۔ لاشوں کی بحالی سے دلچسپی میں آخر تمہارے لیے سود مند ثابت ہو سکتی ہے۔"

"کیا یہ درست ہے کہ کرنل جیمس ہوزز ڈیوڈ اسٹارز نامی یہودی تنظیم کے ایما پر جہاں تخریب کاری کے منصوبے پر کام کر رہا ہے؟" اول خان نے پوچھا۔

"بل ہوزز نے یہ اعتراف کر لیا تھا۔ ان لوگوں سے نیویارک کے راس البیڈا نامی ایک یہودی نے معاملات طے کیے تھے۔ وہ خود بہت سرگرم ڈیوڈ اسٹار ہے اور دلچسپ بات یہ ہے کہ بل ہوزز بھی یہودی تھا۔ تھوڑی سی محنت کی جائے تو راس البیڈا کا سراغ لگانا زیادہ مشکل ثابت نہیں ہو گا۔"

اول خان نے جیبی ڈائری میں راس البیڈا کا نام نوٹ کرتے ہوئے کہا "یہ بظاہر چھوٹی چھوٹی باتیں ہیں لیکن ان سے مجھے بہت مدد ملے گی۔ میرے ذہن پر سوار بوجھ اب بہت ہلکا ہو گیا ہے۔"

اول خان اس وقت اپنی ہی الجھن میں مبتلا تھا اس لیے میں نے اس سے کسی دوسرے موضوع پر بات کرنی مناسب نہیں سمجھی اور وہ مجھ سے ان دونوں کی لاشوں کی جائے وقوع سمجھ لینے کے بعد عجلت کے عالم میں واپس روانہ ہو گیا۔

اس کا خیال تھا کہ جیک سونالڈو کو کرنل جیمس ہوزز کا بیٹا تسلیم کرانا بات کرانا تو بعد کی بات تھی۔ اس کے غیر متوقع قتل کی خبر اکیلی

جنس والوں کو بلا کر دکھو دینے کے لیے کافی تھی۔

اول خان کے جانے کے بعد غزالہ بیدار ہوئی پھر کچھ دیر بعد ریگر ے وہ اور سلطان شاہ بھی اٹھ گئے۔

"صبح ہی صبح کون آیا تھا؟" سلطان شاہ نے بیدار ہونے پر نیم وا آنکھوں سے میری طرف دیکھتے ہوئے پوچھا۔

"اس کا مطلب ہے کہ تم اس کے جانے پر سوتے ہوئے بن گئے تھے؟"

"یہ حویلی کا دیوان خانہ نہیں، ایک فلیٹ کا ڈرائنگ روم ہے اور تم دونوں جس انداز سے باتیں کر رہے تھے اس کے نتیجے میں کوئی نیم مردہ شخص بھی بیدار ہو سکتا تھا میں تو پھر بھی زندہ تھا۔"

"یہی تو پوچھ رہا ہوں کہ زندہ تھے تو اس سے سلام دعا کرنے میں کیا عار تھا؟"

"میری دخل اندازی سے بدمزگی پیدا ہو سکتی تھی۔ اس کے رویے سے ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے ہمیں اس کی اجازت اور مرضی کے بغیر کوئی قدم اٹھانے کا حق نہیں ہے۔" سلطان شاہ برا سا منہ بنا کر بولا۔

میں اسے گھور کر رہ گیا۔ ویسے اس کی بات درست تھی کہ اول خان سے باتیں کرتے ہوئے میں نے اسے یکسر نظرانداز کر دیا تھا جب کہ وہ اس کی موجودگی میں وہ بیچ ڈرائنگ روم میں ہی سویا کرتا تھا اور ہماری آوازوں سے اس کی نیند میں یقیناً خلل پڑا ہوگا۔

وہ میری تیز نظروں سے کترا کر غسل خانے کی طرف چلا گیا لیکن ورما میری جان کو آ گئی۔ وہ فی الفور یہ جان لینا چاہتی تھی کہ سلطان شاہ کس بات کو کرید رہا تھا۔

"یہ وہی قصہ ہے جس کے بارے میں اپنی زبانیں بند دیکھ کر تم لوگوں نے پچھلی رات مجھے ذہنی جھٹکا لگانے کی کوشش کی تھی۔" اسے رکھو دیر تک دبیچ کرنے کے بعد میں نے مسکراتے ہوئے کہا۔

"اول خان کیا تھا؟" اس نے انجد طلب لہجے میں پوچھا پھر میرے سر کی اثباتی جنبش پر بولی "اسے ان دونوں کے قتل سے کیا تکلیف پہنچی ہو رہی تمہارے ساتھ الجھ رہا تھا؟"

"وہ الجھ نہیں رہا تھا۔ اس کے لیے مسئلہ کھڑا ہو گیا ہے۔ اس نے ان لوگوں کے تعاقب میں جو کارِ چھوڑ کر راہِ فرار اختیار کی تھی اس کا سراغ لگا لیا گیا ہے اور ان دونوں کی گمشدگی پر وہ دباؤ میں آ گیا ہے۔ پوری صورت حال سننے کے بعد اس کا غصہ ٹھنڈا ہو گیا تھا۔"

"ان دونوں کا انجام تو یہی ہونا تھا لیکن میرا خیال ہے کہ تم نے انہیں ٹھکانے لگانے میں بہت عجلت سے کام لیا۔"

"ابھی تم اول خان کے انجنے پر اعتراض کر رہی تھیں اور اب خود وہی واگ الاپنا شروع کر دیا؟" میں نے بھنا کر کہا۔

"اس کی کچھ وجوہ ہیں" ورما نے جلدی سے وضاحت پیش کی

"میری ملی جو عزت سے ملاقات ہی نہیں ہو سکی اس لیے میں ذاتی طور پر اس کے بارے میں کچھ بھی نہیں بتا سکوں گی۔ اگر مجھے ان دونوں سے مل بیٹھنے کا ایک موقع مل جاتا تو آگے چل کر ہمیں اس سے فائدہ پہنچ سکتا تھا۔"

"انہیں صدیقی کے ان امکانات کو رہنے دو۔" میں نے سمجھاتے ہوئے کہا "اول خان بھی رکھو وجود کو جواز بنا کر مجھ سے بحث کر رہا تھا۔ میرے مسلک میں سانپ اور سنپولیے کو چھوٹ دینا حرام ہے، نظر پڑتے ہی اس کا سر کچل دینا چاہیے۔ میں نے جو کچھ کیا بالکل درست کیا۔ میں اس پر کوئی تقریر سننی پسند نہیں کروں گا۔"

"میں تقریر نہیں کر رہی لیکن یہ تلخ ضرور ہے کہ تم نے جو عزت کو شایانِ شان انداز میں ارنے کے بجائے حقارت کے ساتھ بلکہ ذلت کے ساتھ مارا ہے۔ بڑا شکار دیکھنے کے شوقین نواب ہوتے ہیں۔ ڈھول ڈبے بجانے اور ہانکا کیے بغیر شیر کا اور تیتر کا شکار ہو جاتا ہے....."

"خوب بول رہی ہو۔" سلطان شاہ نے دوبارہ ڈرائنگ روم میں داخل ہوتے ہوئے طنز سے کہا "آخر کو تمہارے باپ نے اسے تمہارے لیے پسند کیا تھا۔ اسے رکھو نہ رکھو اہمیت تو تمہیں ہی دینا ہے تھی۔ ڈیڈی نے اسے کسی حقیر دشمن کی طرح گھیر کر مار دیا۔ شاید تم اس سے رقابت محسوس کرنے لگا تھا۔"

"اپنی زبان بند رکھو۔ ابھی میں رکھو کہ دوں گی تو عورتوں کی طرح منہ بسورنا شروع کر دو گے۔ میرے باپ نے جو رکھو کیا تھا وہ اس کا خیال تھا۔ تم سب نے میرا جواب بھی سن لیا تھا۔ میں اس کو اپنی جوتی کی نوک پر اڑی ہوئی خاک جتنی اہمیت دینے کو بھی تیار نہیں تھی....."

"جب ہی اس کی شان و شوکت کی فکر میں گھلی جا رہی ہو۔" سلطان شاہ نے اچک کر بولا۔

"اس پر لعنت بھیجو" ورما برا سا منہ بنا کر سلطان شاہ سے بولی "تم جس بات کو پکڑ لیتے ہو جونک کی طرح اس کی جان کو آ جاتے ہو۔ مجھے اس ملعون کی فکر میں گھلنے کی کیا ضرورت ہے؟"

"کذا!" سلطان شاہ نے اچھل کر نعرہ لگایا "اب تم نے کسی کتب اور سکھولی لی کی طرح بات کی ہے۔ دولت جہان عورتوں کو غیر مردوں میں زیادہ دلچسپی لیتی ہوئی اچھی نہیں لگتیں۔"

ورما نے دانت پیستے ہوئے "اس پر جھپٹنے کا ارادہ کیا لیکن ورما کے تیور بھانپتے ہی پھرتی کے ساتھ ڈرائنگ روم سے نکل گیا اور ورما نے اپنی جگہ چھوڑنے کا ارادہ ترک کر دیا۔

"وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ یہ بہت سر پر چڑھتا جا رہا ہے۔ میں سچ کہہ رہی ہوں کہ کسی دن اسے بری طرح پیٹ کر رکھ دوں گی۔ میرے صبر کا پیمانہ کسی دن لبریز ہو جائے تو تم مجھ سے شکایات کے دفتر لے کر نہ بیٹھ جانا۔ میں اسے بہت اچھی طرح سمجھا دوں گی۔" وہ تلخی کے ساتھ بولی۔

"اس بارے میں مجھے اول خان سے کیا بات کرنی تھی؟ وہ میرا سرپرست یا ولی نہیں ہے کہ میں ہر معاملے میں اس سے مشورہ کرنے کا پابند ہو جاؤں۔" میں نے بدک کر جواب دیا۔

"تم بلاوجہ چڑ رہے ہو۔ وہ ہم سب کا ہمدرد اور ایک اچھا انسان ہے اور تمہارے معاملات میں تو وہ بہت زیادہ دخیل ہو چکا ہے۔ میرا اندازہ تھا کہ تم نے اسے سردار پائندہ گل کی آمد کے اہم واقعے سے ضرور آگاہ کیا ہوگا۔ مجھے اس پراسرار قبائلی سردار کی اچانک یہاں آمد کوئی نیک شگون نہیں معلوم ہو رہی ہے۔"

"اس بارے میں میں بھی فکرمند ہوں لیکن وہ میرا ذاتی معاملہ ہے۔ میں اسے اول خان سے دور ہی رکھنا چاہتا ہوں۔ میری اور اس کی حد سے بڑھی ہوئی مشابہت کی وجہ سے تم لوگ مجھے اور اسے "ایک جان دو قالب" سمجھنے لگے ہو۔ تمہارے اس رویے سے میری انفرادیت مجروح ہونے لگی ہے۔ پائندہ گل سے اب میں خود ہی نمٹوں گا۔"

"انفرادیت اور انا ایک ہی احساس کے دو نام ہیں۔ حریفوں کے درمیان تو جنگ ہی انا کی ہوتی ہے لیکن جب دو حلیفوں کی انا آپس میں ٹکرانے لگے تو بڑے تلخ نتائج برآمد ہوتے ہیں۔ یہ بری بات ہے کہ تم اول خان کے معاملے میں اپنی انا کو ملوث کرنے لگے ہو۔ وہ تمہاری خیرخواہی میں کسی حد کی پروا نہیں کرتا۔"

"وہ میری صورت یا عادتوں پر فریفتہ نہیں ہے۔ وہ میری خدمات کی وجہ سے مجھ سے متاثر ہے۔ میں ہمیشہ پکا پکایا حلوہ تھالی میں سجا کر اسے پیش کرتا رہا ہوں جسے وہ تھوڑی سی دوڑ دھوپ کے بعد بخوبی ہضم کر لیتا ہے۔ وہ خود بھی اعتراف کرتا رہا ہے کہ مجھ سے دوستی ہونے کے بعد اسے بڑی کامیابیاں حاصل ہوئی ہیں۔"

"پکا پکایا حلوہ اسے پیش کر کے تم نے اس پر کبھی کوئی احسان نہیں کیا۔ اپنی مجبوری کی وجہ سے تم اپنی ہر کامیابی اس کے کھاتے میں ڈالتے رہے ہو۔ یہ نہ بھولو کہ تم اپنا نام بلکہ شخصیت تک بدل کر پاکستان آئے تھے اور وہ اعتبار ور تھا کہ تم یہاں منظر عام پر آنے کی حماقت نہیں کر سکتے تھے کیونکہ تم اپنے پرانے جرائم کی بنا پر یہاں کے قانون کے ساتھ ہی اپنے بدترین حریفوں کو بھی مطلوب تھے۔ وہ سب تمہیں زمین کے پیٹ میں پہنچانے کے آرزومند تھے....." وہ بحث کر کے مجھے نیچا دکھانے پر تلی ہوئی تھی اس لیے میں نے اس کی بات کاٹ دی۔

"وہ صورت حال اب بھی کم و بیش وہی ہے۔ اس میں کون سی تبدیلی آئی ہے؟"

"یہ نہ کہو۔ ٹی کا شیرازہ بکھر چکا ہے۔ مجھ سے تمہاری دوستی ہو چکی ہے۔ مافیا کی جڑوں کو تم ہی نے بارود سے اڑایا ہے اور تمہارے کھلے بندوں پھرنے پر بھی قانون تم سے کوئی تعرض نہیں کرتا۔ معلوم ہوتا ہے کہ آجکل ٹاسک فورس والوں کے اثر و رسوخ کی وجہ سے تمہاری فائلیں سرد خانے میں ڈال دی گئی

مجھے یقین ہے کہ ایسی نوبت کبھی نہیں آئے گی۔" میں نے خوش دلی کے ساتھ کہا "تم بہت صابر اور نرم خو عورت ہو۔ جب سر سے پاؤں تک سیاہ نقاب اور چست لباس میں بلیک ٹو پہننے کے روپ میں تم سامنے آئی تھیں تو ابتدا میں میری بھی روح فنا ہو گئی تھی لیکن آج تم کسی بھی طرح مجھے مرعوب کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکتیں۔ طویل رفاقت اور حوصلہ افزائیوں کے نتیجے میں ایسی تبدیلیاں ناگزیر ہوتی ہیں......"

"اب تم مجھ پر الزام تراشی کر رہے ہو۔ میں نے کب اس کی حوصلہ افزائی کی ہے؟"

"وہ بگا مشتی اور چھیڑ چھاڑ کو میں اور کیا نام دے سکتا ہوں؟ ابتدا میں تو وہ تمہارے سائے سے بھی بھڑکتا تھا اور مجھے تم سے دور رہنے کا مشورہ دیا کرتا تھا۔ تم نے خود ہی اس کا حوصلہ بڑھایا ہے۔ یہ نہ بھولو کہ وہ ایک جوان مرد ہے۔ ہو سکتا ہے کہ دل ہی دل میں وہ تمہیں پسند کرنے لگا ہو اور اب تمہیں چھیڑ کر لطف اندوز ہوتا ہو۔"

"میرا خیال ہے کہ وہ اس نازک حس سے یکسر محروم ہے جو مردوں کو صنف مخالف کی طرف رغبت دلاتی ہے۔ میرے بارے میں تو وہ خاص طور پر ایذا رسانی کی طرف مائل دکھائی دیتا ہے۔ بھلا ہر بات کی تردید اور میرے ہر جملے کی مضحکہ اڑانی اس کی داستان محبت ہے۔ وہ کسی کو کیا پسند کرے گا؟"

"یہ نہ کہو۔ یہ بھی جارحانہ محبت کا ایک انداز ہوتا ہے۔ ایسے لوگ زبان سے محبت کا اقرار کرنے کو اپنی توہین سمجھتے ہیں۔ بس اپنے محبوب کو ہر لمحے ستا کر اسے یہ احساس دلانے کی کوشش کرتے ہیں کہ انہیں اس کی ذات سب سے زیادہ عزیز ہے۔ یہ اور بات ہے کہ تم اس کے ان دُکھے چھپے جذبات کو نہ سمجھ سکو۔"

"بس!" وہ مجھے گھورتے ہوئے طنزیہ لہجے میں بولی "اپنی اس گفتگو سے تم مجھے کس راہ پر ڈالنا چاہتے ہو؟ تمہاری باتوں سے مجھے کچھ شرارت کی بو آ رہی ہے۔"

"میری ناک بند ہے اس لیے میں بو کے بارے میں کچھ نہیں کہہ سکتا" میں نے مسکراتے ہوئے کہا "کچھ عرصے پہلے وہ تمہارے لیے جنگلی گھوڑا تھا اس لیے ذرا ذرا سی بات پر بدکتا تھا۔ میرا خیال ہے کہ اب وہ تم سے کافی مانوس ہو چلا ہے۔ تم چاہو تو آسانی کے ساتھ اس پر سواری کا شوق کر سکتی ہو۔"

"اپنے مشورے اپنے پاس رکھو۔" وہ آنکھیں نکال کر بولی "تمہارا انداز بھلا اچھی طرح سمجھتی ہوں۔"

"تم کہتی ہو تو ایسا ہی ہوگا۔ میرا خیال اس سے قدرے مختلف تھا۔"

"تم نے ابھی تک یہ نہیں بتایا کہ اول خان سے سردار پائندہ گل کے بارے میں تمہاری کیا گفتگو ہوئی؟" چند ساعتوں کی بوجھل خاموشی کے بعد اس نے نرم لب و لہجے میں سوال کیا۔

ہیں اور تمہاری تلاش کی مہم ترک کی جاچکی ہے۔ یہ بہت بڑی تبدیلی ہے۔ اس کے بعد تمہیں اچانک اول خان کی ذات غیر ضروری محسوس ہونے لگی ہے۔"

اس کے طنزیہ لہجے پر میں چڑ گیا اور اسے گھورتے ہوئے بولا "تمہیں بھنک ہو گئی ہے۔ سرکاری فائل ایک مرتبہ کھل جائے تو اپنے منطقی انجام کو پہنچنے سے پہلے کبھی بند نہیں ہوتی۔ یہ اور بات ہے کہ کسی مصلحت کی خاطر اسے عارضی التوا میں ڈال دیا جائے۔ پاکستان کے ایک منتخب وزیر اعظم کو ایسی ہی ایک بند فائل کو دوبارہ کھول کر موت کے پھندے تک پہنچایا گیا تھا۔ میرے نزدیک میری ہر فائل بھی دوبارہ کھولی جا سکتی ہے۔ میں نام بدل کر پاکستان آیا تھا اس لیے ابھی تک ہر حساب سے بچا ہوا ہوں۔ جس دن میں نے خود کو نمایاں کرنے کی کوشش کی میں مشکلات میں گھر جاؤں گا۔"

"میری اب بھی یہی رائے ہے کہ سردار زندہ گل کی یہاں آمد کا معاملہ اول خان کے علم میں آ جانا چاہیے۔ اس کی طرف سے تم تو بھی فکرمند ہو۔ وہ شخص ایک طویل سفر طے کر کے صرف اس لیے یہاں نہیں آ سکتا کہ تم سے دوبارہ اس بات کی تصدیق کرا سکے' جو تم اسے فون پر بتا چکے تھے۔ مجھے رات ہی کو اندازہ ہو گیا تھا کہ تم اپنی اور سردار زندہ گل کی گفتگو کا اہم حصہ چھپانے کی کوشش کر رہے تھے۔ میں اس خیال سے خاموش رہی کہ اس وقت غزالہ بھی موجود تھی اور تم اسے اصل معاملے سے بے خبر رکھنا چاہ رہے تھے۔ مجھے سچ سچ بتاؤ کہ وہ یہاں کیوں آیا تھا۔"

وریا نے رات ہی کو بند پہنچتے ہوئے اور ذومعنی سوالات کر کے مجھ پر یہ واضح کر دیا تھا کہ وہ میری ادھوری کہانی سے مطمئن نہیں تھی۔ میں نے خود ہی کسی غیر متوقع انکشاف کے مضر اثرات سے محفوظ رہنے کے لیے اسے اپنے اور جنت گل کے ہیجان آمیز تعلق کے بارے میں ایک نپی تلی کہانی سنائی تھی اور میں نے اندازہ لگا لیا تھا کہ وریا تخلیہ میسر آتے ہی میری اور سردار زندہ گل کی ملاقات کے بارے میں سوالات کرے گی۔ اسے وہ موقع میسر آ گیا تھا اور میں بھی جواب دہی کے لیے ذہنی طور پر تیار تھا لیکن میں نے اسے تھوڑا سا اشتعال دلانے کے لیے بے پروایانہ مسکراہٹ کے ساتھ کہا "تمہارا کیا خیال ہے؟ وہ مجھ سے کس بارے میں بات کر سکتا تھا؟"

"پہلی بات یہ ہے کہ عبدالرحیم خان کے قاتل کے بارے میں وہ فون پر بھی پوچھ گچھ کر سکتا تھا۔ اس کے لیے کسی تخلیے کی ضرورت نہیں تھی۔ آدمی صرف اسی معاملے کے بارے میں رازداری کی ضرورت محسوس کرتا ہے جس کے افشا ہو جانے کی صورت میں اس کی عزت یا انا کو شدید ٹھیس پہنچنے کا خطرہ موجود ہو۔" وہ معنی خیز لہجے میں بولی "میں نے اس کی آمد کی خبر سنتے ہی اندازہ لگا لیا تھا کہ وہ کیوں آیا ہے۔"

"پھر اپنے اندازے کا اظہار کرتے ہوئے شرما کیوں رہی ہو؟" میں نے ٹکڑا لگایا۔

"جنت گل کے علاوہ کوئی اور بات ہو ہی نہیں سکتی۔ مجھے تو اندازہ ہے کہ جب عورت کسی مرد سے انتقام لینے پر تل جائے تو کیسی بے باک اور خطرناک ہو جاتی ہے۔ شاید اس نے سردار زندہ گل کی ساکھ کو تباہ کرنے کے لیے اپنی کہانی بھیانک انداز میں سنائی ہے۔"

"خدا کا شکر ادا کرو کہ ابھی تک ایسا نہیں ہوا ہے۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔

"تم جھوٹ بول رہے ہو۔" وہ مجھے اپنی بات جاری رکھنے کا موقع دیے بغیر تیزی سے بولی۔

"پوری بات سنے بغیر درمیان میں نہ بولا کرو۔" میں نے ذرا بگڑ کر کہا "میں یہ کہہ رہا تھا کہ اب تک جنت گل نے کسی بڑے قصے' ڈرامے کا فسانہ نہیں کیا ہے لیکن سردار زندہ گل کی چالاک اور حقائق شناس نظریں اصل معاملے تک پہنچ گئی ہیں۔ وہ مجھ سے جنت گل کے بارے میں ہی بات کرنے کے ارادے سے آیا تھا۔"

"اور پھر خاموشی سے دم دبا کر چلا گیا۔ میں تو ڈر رہی تھی کہ کہیں تم دونوں کے درمیان وحشیانہ لڑائی نہ چھڑ جائے۔ وہ ادھیڑ عمر رسیدہ ہونے کے باوجود تم جیسے دو چار شہری جوانوں پر بھاری نظر آ رہا تھا۔"

"سردار زندہ گل حیرت ناک صلاحیتوں کا مالک ہے۔" میں اپنی بات ادھوری چھوڑ کر خاموش ہو گیا کیونکہ غزالہ ڈرائنگ روم میں آ گئی تھی۔

"سردار زندہ گل کا کیا ذکر ہو رہا ہے؟" اس نے ڈرائنگ روم کی تپائیوں پر رکھے ہوئے استعمال شدہ برتن سمیٹتے ہوئے سرسری انداز میں سوال کیا۔

"وہ بہت چالاک بوڑھا تھا۔" میں نے وریا کو آنکھ مارتے ہوئے غزالہ کو جواب دیا "مجھے حیرت تھی کہ وہ وریا کو یہاں دیکھ کر نہیں چونکا' ہیروئن بنانے والے فیکٹریوں میں وریا کو خاصی شہرت حاصل ہونی چاہیے تھی۔ اردو بولنے والی ایک سفید فام عورت کو اس نے اتنی آسانی سے کیسے نظرانداز کر دیا؟"

"وریا نے اسے اپنا نام فرزانہ بتایا تھا۔" غزالہ ہنستے ہوئے بولی "اپنا تعارف کرانے کے بعد وریا نے اس کی طرف ہاتھ بڑھایا تو وہ یوں بھڑک کر پیچھے ہٹ گیا تھا جیسے وریا ہاتھ ملانے کی آڑ میں اسے ڈسنے کا ارادہ رکھتی ہو۔ پتا نہیں ایسے لوگ بے پردہ عورتوں سے ہاتھ ملانے سے بچنے کا مظاہرہ کیوں کرتے ہیں؟"

"حالانکہ سردار زندہ گل خود ایک ناجائز دھندے کا بے تاج بادشاہ ہے" وریا بولی "میں ایک مدت اس کی پارٹنر رہی ہوں لیکن ہماری بات چیت کے لیے اتنا ہی کافی ہے۔ میری اس سے پہلے کوئی ملاقات نہیں ہوئی تھی۔ ہم اس کے آدمی اس سے ہیروئن خریدتے رہے تھے۔ مقامی ایجنٹوں کے ذریعے براہ راست واسطہ مقرر قصے کے قبائلیوں سے رہا تھا جن کے ...

نگرانی کرتا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ پائندہ گل نے کبھی میرا نام بھی سنا ہو۔ اس نے صاف کہہ دیا تھا کہ وہ سفید چمڑی والوں اور اجنبیوں سے ہاتھ ملانے کا قائل نہیں ہے۔" سلطان شاہ بھی اس مرحلے پر آکر خاموشی سے بیٹھ گیا۔

"اس نے مجھ سے بھی ہاتھ نہیں ملایا تھا۔ یہ اس کے قبیلے کی روایت ہے۔ ویسے تم نے کیا سوچ کر اسے اپنا اصلی نام بتانے کے بجائے فرزانہ کے فرضی نام کا سہارا لیا تھا؟" میں نے پوچھا۔

"میرے مشاہدے کے مطابق یہ لوگ ہر سفید فام کو فرنگی سمجھتے ہیں اور اپنی قدیم تاریخ کی بنا پر فرنگیوں سے نفرت ان کے خون میں شامل ہے۔ میرا خیال تھا کہ وہ مجھے اینگلو پاکستانی لڑکی سمجھ کر مجھ سے متعصبانہ رویہ اختیار نہیں کرے گا اور میں اس سے مل بیٹھنے میں کامیاب ہو جاؤں گی۔"

سلطان شاہ اچانک ہی زور سے ہنس پڑا۔ میں نے غصیلی نظروں سے اسے گھورا تو وہ گڑبڑا کر بولا "مجھے تو حیرت ہے کہ تم دونوں کو ہنسی نہیں آئی۔ ربرا خانم کی بعض باتیں لطیفے سے کم نہیں ہوتیں۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ آج تمہاری جلد میں خارش ہو رہی ہے۔" ربرا اسے گھورتے ہوئے خشک لہجے میں غرائی "اس وقت میں نے آپ کے حضور میں کون سا لطیفہ پیش کرنے کی حماقت کی ہے؟"

"اینگلو پاکستانی لڑکی!" سلطان شاہ اس کے لب و لہجے کو کوئی اہمیت دیے بغیر استہزائیہ انداز میں بولا "کچھ خدا کا خوف کرو۔ اب تم لڑکی نہیں رہی ہو۔ تمہارے بابا جان نے مناسب عمر میں تمہاری شادی کر دی ہوتی تو آج تم کئی بچوں کی ماں ہوتیں۔ چھوٹے بڑے درجن بھر بچوں میں گھری ہوئی کوئی باشعور عورت خود کو لڑکی سمجھنے کا دعویٰ نہیں کر سکتی۔ یہ اور بات ہے کہ اس کے ذہن میں خلل آجائے۔"

"بک بک مت کرو۔" غزالہ نے ربرا کی طرفداری کرتے ہوئے کہا "یہاں مرد اور عورت کی جب تک شادی نہ ہو جائے وہ لڑکا لڑکی ہی کہلاتے ہیں بلکہ ستر برس کی عمر میں چوتھی شادی رچانے والے بوڑھوں کو بھی نکاح اور دیگر رسوم کے وقت دولہا لڑکا ہی کہا جاتا ہے۔"

"تمہارا اپنے بارے میں کیا خیال ہے؟" ربرا نے سلطان شاہ سے تلخ لہجے میں پوچھا۔

"میں کنوارا ہوں۔" اس کے پاس جواب تیار تھا "میں نے کبھی لڑکا ہونے کا دعویٰ نہیں کیا۔ سینگ کٹا کر بچھڑوں میں شامل ہونے کی احمقانہ کوشش تم ہی کرتی رہتی ہو۔"

"ہم کام کی باتیں کر رہے تھے" میں نے سلطان شاہ سے درشت انداز میں کہا "ہر وقت کی نوک جھونک اچھی نہیں ہوتی۔ ہر وقت سنجیدہ بھی مت رہا کرو۔ تم موقع محل دیکھے بغیر اپنی ہانکتے رہتے ہو۔"

غزالہ برتن سمیٹ کر باہر نکل رہی تھی کہ سلطان شاہ بولا "اسے کہتے ہیں مارو گھٹنا پھوٹے آنکھ۔ میرا خیال ہے کہ تم مجھے بلاوجہ ہی ستا رہے تھے۔ تمہارا اصل مخاطب غزالہ سے تھا اور اس بے چاری نے فوراً ہی تمہیں کام کی باتیں کرنے کے لیے تخلیہ فراہم کر دیا ہے۔ حکم ہو تو میں بھی باہر چلا جاؤں؟"

"میرا خیال ہے کہ اس وقت یہی بہتر ہوگا۔" میں نے بے بسی سے ہنستے ہوئے کہا "آج تمہاری کھوپڑی کچھ زیادہ ہی چل رہی ہے۔ تم یہاں رہو گے تو موقع بے موقع دخل اندازی کرتے ہی رہو گے۔"

"کام کی باتیں اگر باتوں تک محدود رہیں تو میں دخل نہیں دوں گا۔" وہ اپنی جگہ چھوڑتے ہوئے ربرا سے مخاطب ہو کر شرارت آمیز لہجے میں بولا "یہ یاد رکھنا کہ ان باتوں نے کوئی عملی صورت اختیار کی تو میں فدائی فوج دار بنے بغیر نہ رہ سکوں گا..... اے اینگلو پاکستانی لڑکی!" وہ گنگناتا ہوا کمرے سے نکلتا چلا گیا۔

"پتا نہیں آج اسے کیا ہو رہا ہے۔" اس کے چلے جانے کے بعد ربرا بولی "معلوم ہوتا ہے کہ خوشگوار موسم نے اس کے اعصاب پر ناخوشگوار اثر ڈالا ہے۔"

"وہ آج تمہارے ہی گرد منڈلا رہا ہے۔ میرا خیال ہے کہ میں غزالہ کو لے کر کہیں ذرا سیر کو نکل جاؤں تاکہ تم دونوں کو اپنی بھڑاس نکالنے کا موقع مل سکے۔ پھر میں جو تم روز روز نہیں لڑا کرتی۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ اس کی گھٹیا باتیں تم پر بھی اثر انداز ہو رہی ہیں۔ اسے بدذوقی نہیں بلکہ ربیک لگ رہی ہے۔ اسے بھول جاؤ اور اپنی بات کرو۔ تم سردار پائندہ گل کے بارے میں کیا کہہ رہے تھے؟"

"ہاں!" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "سردار پائندہ گل کی تخیل کی صلاحیت قابل رشک ہے۔ اس نے شکار ریلی میں بیٹھے ہی بیٹھے چھوٹے خان کی موت کا نقشہ بنا لیا تھا۔ سب کچھ بالکل اسی طرح ہوا تھا جس طرح اس نے اندازے لگائے تھے۔ میں اس کے پے در پے سوالات کے جواب میں حقیقت کے اعتراف سے گریز نہیں کر سکا۔ وہ مجھ سے اپنے ان اندازوں کی تصدیق کرانے کے ارادے سے آیا تھا۔"

"ان اندازوں میں تمہارے اور جنت گل کے تعلق کا قصہ بھی شامل تھا؟" ربرا نے میری آنکھوں میں براہ راست آنکھیں ڈال کر سرگوشیانہ لہجے میں سوال کیا۔

"وہ سب کچھ سمجھ چکا تھا۔" میں نے اپنے سر کو اثبات میں جنبش دیتے ہوئے کہا "بس اسے یہ معلوم نہیں تھا کہ جنت گل نے میری رضامندی سے فائدہ اٹھایا تھا۔ مجھے مار ڈالنے کی دھمکی دے کر مجھے اپنے قریب آنے پر مجبور کیا تھا۔ میری بات اس کی سمجھ

میں آ گئی۔ اسے معلوم ہے کہ جنت گل نے اس کی عزت کو نیلام کرنے کے لیے وہ کھیل رچایا تھا۔ اس نے چھوٹے خان کو جنت گل سے شادی کرنے سے روک دیا تھا اور وہ انتقاماً ایک بر غمالی کی سیج سجانے پر تل گئی۔ اپنی اس حرکت سے جنت گل نے سردار پائندہ گل کے سینے پر گہرا زخم ڈال دیا ہے۔"

"تمہاری مجبوری کو سمجھ لینے کے بعد اس کا رد عمل کیا تھا؟" ویرا نے سوال کیا۔

"مبہم اور غیر یقینی۔ اس نے چلتے چلتے بھی مجھ سے دوستانہ رویے کا اظہار نہیں کیا۔ اتنا ضرور کہا تھا کہ میں دعا کروں کہ جنت گل اس کہانی کو پھیلانا نہ شروع کر دے۔" میں نے اسے حقیقت بتادی۔

"ان پڑھ قبائلی انا پرست اور مغلوب الغضب ہوتے ہیں۔" وہ پرخیال لہجے میں بولی "اسے تمہاری کہانی پر ذرا بھی شبہ ہوتا تو وہ اعتراف جرم سنتے ہی تمہاری گردن دبوچ لیتا۔ اس کا خاموشی کے ساتھ واپس چلا جانا اس امر کا غماز ہے کہ فی الحال وہ تمہارے خون کا پیاسا نہیں ہے۔ اب تک یہ اس کا اور جنت گل کا باہمی معاملہ تھا۔ اس نے جنت گل کے جذبات کو مجروح کیا اور جنت گل نے اپنی آبرو ایک بر غمالی کے حوالے کر کے اس کے دل میں ناسور پیدا کر دیا۔ اس نے شاید یہاں حساب برابر سمجھ لیا ہے۔ اب اگر جنت گل ان باتوں کو قبیلے اور برادری میں پھیلائے گی تو وہ اسے معاف نہیں کرے گا۔ اس کی دعا والی بات خطرناک اور معنی خیز معلوم ہوتی ہے۔"

"میرا بھی یہی خیال ہے لیکن میں ان الفاظ میں پوشیدہ دھمکی کو سمجھنے سے قاصر ہوں۔"

"مجھے تو یہ سیدھی سی بات معلوم ہوتی ہے۔ جنت گل خاموش رہے گی تو پائندہ گل تمہیں بھولنے کی کوشش کرے گا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ خفیہ طور پر اپنے آدمی جنت گل کی ملاقات پر مامور کر دے اور ان کے ذریعے اسے مروا دے۔ وہ بات پھیلاتی ہے تو کچھ بھی ہو سکتا ہے۔ ممکن ہے کہ پائندہ گل تمہیں بھولنے کے بجائے اس آگ میں گھسیٹنے کی کوشش کرے جو اسے اندر ہی اندر راکھ کیے دے رہی ہو۔"

"میں جانتا ہوں اور یہ بات میں تمہیں بھی بتا چکا ہوں کہ جنت گل خاموش نہیں رہے گی۔ اس نے اپنے آتشیں بدن کے اندر ابلتے ہوئے لاوے کو سرد کرنے کے لیے میرا سہارا نہیں لیا تھا بلکہ ایک مقصد کی خاطر وہ رنگین کھیل رچایا تھا۔ وہ کسی بھی وقت اپنی زبان کھول بیٹھے گی۔" میں نے پر تشویش انداز میں کہا۔

"ہمیں اس وقت کے لیے تیار رہنا چاہیے۔ ایسا نہ ہو کہ سردار پائندہ گل کے وحشی حواس نثاروں کی ٹولی ہماری بے خبری میں ہم پر آ پڑے۔ کوانگ فو کے ساتھ ہی ہمیں ان لوگوں کی طرف سے بھی ہوشیار رہنا ہوگا۔"

"سردار پائندہ گل کل رات گئے یہاں سے واپس گیا ہے وہ فوراً ہی نہیں پلٹے گا۔ ہمیں کوئی حکمت عملی طے کرنے کے لیے ایک دو دن کا وقت حاصل ہے۔ ہم اپنی رہائش گاہ بھی تبدیل کر سکتے ہیں۔"

"لیکن یہ یاد رکھنا کہ کسی مکان کے مقابلے میں فلیٹ ہی ہمارے لیے زیادہ محفوظ رہے گا۔ دشمنوں میں گھرے ہوئے لوگوں کے لیے بلند و بالا عمارتوں کے جنگل میں چھپے ہوئے فلیٹ بہترین کمین گاہ ثابت ہوتے ہیں۔ کسی مکان کو آسانی کے ساتھ گھیر کر قتل و غارت گری کا بازار گرم کیا جا سکتا ہے۔ فلیٹوں میں یہ امکان نہیں ہوتا۔"

"تمہاری بات قابل فہم ہے۔ ہم فلیٹ ہی لے لیں گے لیکن اس کے لیے ہمارے پاس وقت ہے۔ فی الحال مجھے ایک اور ہی فکر کھائے جا رہی ہے۔" میں نے فکر مندی سے بوجھل لہجے میں کہا۔

ویرا کوئی کم چالاک نہیں تھی۔ میرے لب و لہجے سے میرا دماغ تاڑ گئی اور مسکراتے ہوئے بولی "غزالہ کی طرف سے فکر مند ہو؟ سردار پائندہ گل کے حواریوں نے طول پکڑا تو تم غزالہ کے سامنے کیا جواز پیش کرو گے؟"

"یہی بات ہے۔" میں نے اس سے کوئی اختلاف کیے بغیر کہا "تم خود ہوشیار ہو۔"

"یہ کام تم مجھ پر چھوڑ دو۔ میں موقع نکال کر اسے اپنے اعتماد میں لے لوں گی۔"

"ایسے معاملات میں تم سے ڈر ہی لگتا ہے۔ تم نے جنت گل کے بارے میں نمک مرچ لگا کر بات کی تو میرے لیے بڑی دشواریاں پیدا ہو جائیں گی۔ تم جانتی ہو کہ غزالہ مجھ پر کتنا اعتماد کرتی ہے۔"

ویرا کے چہرے کے تاثرات بدل گئے۔ لمحہ بھر کے لیے مجھے گمان ہوا کہ میری طرف سے بے اعتباری کے اظہار پر وہ ناراض ہو گئی ہے لیکن وہ کیفیت چند ثانیوں سے زیادہ قائم نہیں رہی۔ اس نے ہنستے ہوئے کہا "مجھے یہ بھی معلوم ہے کہ غزالہ کے اعتماد سے تم کتنا ناجائز فائدہ اٹھاتے ہو۔ جنت گل نے تو تمہیں موت کی دھمکی دے کر اپنی خواہشات کا غلام بنایا تھا مگر میں نے دوستی کے معاملے میں بھی جبر یا زیادتی سے کام نہیں لیا۔"

"یہ نہ کہو" میں نے اس کے خلاف حقیقت دعوے پر اعتراض کرتے ہوئے نرمی سے کہا "آج کی صورت حال کے بارے میں شاید تمہارا بیان درست ہو لیکن ہمارے درمیان بے تکلفی کی ابتدا تمہاری خود سری اور دھونس سے ہوئی تھی۔ تم دعویٰ تھا کہ تم اپنی پسند کے ہر مرد کو اپنا کھلونا بنانے میں یقین رکھتی ہو اور جب تمہارا دل بھر جائے تو اس کھلونے کا خیال اپنے دل و دماغ سے کھرچ کر پھینک دیتی ہو۔ یہ اور بات ہے کہ آج تک مجھ پر اسی طرح مہربان چلی آ رہی ہو جس طرح پہلے...

"میں تمہاری اس وضع داری کی قدر کرتا ہوں۔"

اس کے گلابی اور پتلے ہونٹوں پر کشش آمیز مسکراہٹ نمودار ہوگئی۔ شاید اسے ماضی کے اس تذکرے سے کسی قسم کی تھوڑی حاصل ہوئی تھی۔ پھر وہ بولی "تمہاری پوری بات کا نچوڑ اسی فقرے میں پنہاں ہے۔ جب ہماری ملاقات ہوئی تو غزالہ شادی ہوئی نہیں تھی۔ خالی زمین اور لاوارث خزانے پر ہر شخص کو مساویانہ طور پر قبضہ کرنے کا حق حاصل ہوتا ہے۔ میں نے تم پر پانے کی کوشش کی تو کوئی غلطی نہیں کی۔ آج اگر تم غزالہ کے ساتھ مخلص ہو تو میری پرانی وضع داری کی قدر کرنے کے بجائے مجھ سے کنارہ کش کیوں نہیں ہو جاتے؟"

میں نے نظر بھر کر اس کی طرف دیکھا۔ وہ بے حجابانہ انداز میں میری آنکھوں میں جھانکتی رہی۔ میں نے فی الفور اپنے دل کا محاسبہ کیا اور محسوس کیا کہ اس بت طناز سے یک لخت بے تعلق ہو جانا میرے بس سے باہر ہوگا۔ میں نے کہا "تم نے زر اور زمین کا ذکر تو کیا، زن کی بات نہیں کی۔ اکیلی عورت بھی ہر شوقین نگاہ کا مرکز ہوتی ہے۔ کسی روز تم نے شادی کرلی تو پھر شاید میں تمہیں بھولنے کی کوشش کرسکوں۔ فی الحال تو یہ گاڑی یوں ہی چلتی رہے گی۔ میری رائے ہے کہ ہمیں اپنے بارے میں زیادہ تنقیدی انداز میں نہیں سوچنا چاہیے۔"

وہ مترنم آواز میں ہولے سے ہنس پڑی اور میری بات سے لطف اندوز ہوتے ہوئے بولی "تم واقعی آج کے مطلب پرست دور کے مثالی انسان ہو۔ ایسے لوگ پوری دنیا پر بہت غضب ناک اور اشتعال انگیز انداز میں تنقید کرتے ہیں۔ کاخِ امراء اور قصرِ سلطانی سے لے کر مسجد و کلیسا کے انتظام تک میں کیڑے نکالتے رہتے ہیں لیکن اپنی ذات اور ہر قول و فعل کے تضاد کو محاسبہ تو کیا، تنقید تک سے بالا سمجھتے ہیں۔ تم بہت اچھے جا رہے ہو۔"

غزالہ ایک ٹرے میں گرم گرم چائے کی پیالیاں سجا کر لائی تو ہماری باتوں کا رخ بدل گیا۔

اس روز صبح سے موسم بہت خوشگوار تھا۔ آسمان پر گہرے سیاہ بادلوں کے پرے کے پرے آوارہ گردی کرتے پھر رہے تھے۔ باہر تھوڑے وقفے سے ہلکی پھلکی بارش بھی ہوتی رہی تھی۔ میں نے ارادہ کیا کہ مجھے شہر میں کبھی کبھار میسر آنے والے اس موسم سے لطف اندوز ہونے کے لیے واقعی کہیں ذرا دور نکل جانا چاہیے۔ اگر ہم لوگ ملیر یا کسی سبزے وغیرہ کی ساحلی پٹی کی طرف نکل جاتے تو کسی غیر آباد گوشے میں ہٹ کے چوکیدار کو کچھ رقم دے کر عارضی طور پر وہاں ٹھہر سکتے تھے۔ اس بے تکلفانہ ماحول میں ویرا کو غزالہ کے ساتھ بات کرنے کا موقع بھی مل سکتا تھا۔ میری چھٹی حس اس بات سے مطمئن ہو چکی تھی کہ اب سب کچھ ٹھیک رہے گا... میری خواہش تھی کہ جنت کمانا زیادہ سے جلد از جلد غزالہ کے کانوں تک پہنچ جائے تاکہ صورت حال کھلنے پر اسے یہ شبہ نہ ہو سکے کہ میں نے شرمساری

سے بچنے کے لیے بعد میں وہ کہانی تراشی ہے۔

میں نے اپنے اس ارادے کا اعلان کیا تو سلطان شاد نے یاد دلایا کہ فلک کج رفتار کی کرشمہ سازیوں کے نتیجے میں ہم لوگ پیدل ہو چکے تھے۔ جہانگیر سے مستعار لی ہوئی سیاہ شیراڈ کار پہلے ہی تباہی کی نذر ہو چکی تھی اور حبیب جیوانی کے ذریعے مافیا ٹریڈ لائن سے لی ہوئی دوسری کار کو پچھلی رات بل جونز نے اپنی ایک مہلک بال کے ذریعے نذر آتش کر دیا تھا۔

میں نے عبدالرحیم خان کی قید سے رہائی کے بعد جہانگیر سے ملاقات کی تھی تو سلفی کے پاس رکھی ہوئی اپنی خطیر رقم میں سے کچھ پیسے نکال لایا تھا۔ میرے پاس اس وقت بھی اتنی رقم موجود تھی کہ ہم فوری طور پر کوئی معقول کار خرید سکتے تھے لیکن میں اس وقت ایسے کسی سودے کے جھنجھٹ میں نہیں پڑنا چاہتا تھا۔

پاکستان کی حکومتیں کافی عرصے سے ملک کے ہر چھوٹے بڑے مالیاتی لین دین کو لازمی دستاویزات کے ضابطے میں لا کر اس پر نگاہ رکھنے کے لیے کوشاں تھیں لیکن ایماندار، محنتی اور کاروباری افراد کی صفوں میں ایسی کالی بھیڑیں بھی گھسی ہوئی تھیں جو کسی بازپرس کے بغیر اپنے کالے دھن کے زور پر ہر شعبے کی جڑوں پر قابض ہوتی جا رہی تھیں۔ رسید، بل، کیش میمو اور چالان وغیرہ کے بکھیڑوں کے نفاذ سے ان کے چہرے اور پُراسرار دھندے بے نقاب ہونے کا اندیشہ تھا اس لیے انھوں نے کسی بھی ایسی مہم کو کامیاب نہیں ہونے دیا تھا البتہ اتنا ضرور ہوا تھا کہ سرکاری سطح پر کسی بھی اثاثے کی ملکیت تبدیل کرانے کے لیے شناختی کارڈ پیش کرنے کی شرط لازمی قرار دے دی گئی تھی اور ہر بڑی خرید و فروخت کے لیے شناختی کارڈ ابتدا ہی سے ضروری تھا۔ اس کا توڑ کرنے کے لیے کالی بھیڑوں کے قبضے میں نہ صرف جعلی شناختی کارڈ رہتے تھے بلکہ وہ اپنے مجبور اور بے حیثیت ملازمین کے نام بھی ڈنکے کی چوٹ پر استعمال کر کے قانون کا کھلم کھلا مذاق اڑاتے رہتے تھے۔ کسی کار کی خریداری کے لیے ہم چاروں میں سے کسی کے پاس شناختی کارڈ نہیں تھا۔ میرا اور سلطان شاد کا کارڈ ضائع ہو چکا تھا۔ غزالہ کا شناختی کارڈ بنوانے کی نوبت ہی نہیں آسکی تھی اور ویرا غیر ملکی تھی۔

میں جانتا تھا کہ کوئی نہ کوئی کار ڈیلر کار کے سودے میں اپنی دلالی کے لالچ میں ہماری اس مجبوری کو رفع کر سکتا تھا لیکن میں کسی جعلی یا مشتبہ نام پر خریدی ہوئی کار میں سفر کرتے ہوئے پھنسنا نہیں چاہتا تھا۔ جب سے میری کایا پلٹ ہوئی تھی میں حتی الامکان قانون کی حدود ہی میں رہنے کی کوشش کرتا تھا۔ بے اعتدالیاں صرف ان لوگوں کے بارے میں کرتا تھا جن کی خباثت ہر قسم کے شک و شبے سے بالاتر ہوتی تھی یا ان سے ملک و قوم کی سلامتی کو سنگین خطرات لاحق ہوتے تھے۔ قانون سے ماورا میرے ایسے اقدامات کی فہرست میں آخری اضافہ بل جونز اور پال ایتھرٹن نے کیا تھا۔

چاہیے کسی کے مس یا مسز ہونے سے کیا لینا ہے۔ چہرہ مہرہ اور اخلاق اچھا ہونا چاہیے۔ مسز خان میں ان خوبیوں کی بہت فراوانی ہے۔"
"لعنت ہو تم پر اور تمہارے تم جیسے تجھوں پر۔ تم ان تمام عورتوں کی توہین کر رہے ہو جو شادی شدہ ہونے کے باوجود کسی نہ کسی وجہ سے ملازمت کرنے پر مجبور ہیں۔"

اس بار وہ میری بات کا دامن پکڑ کر بولا "تم نے دراصل دوسری بار لعنت بھیجی ہے۔ تمہاری زبان تو سلمٰی سے زیادہ کاٹ دار ہو گئی ہے۔ میں نے کب ساری عورتوں کی بات کی ہے۔ سارے سیٹھ دل پھینک ہوتے ہیں اور نہ ساری عورتیں بد قماش ہوتی ہیں۔ دونوں طرف ایسے لوگ ہوتے ہیں جن کے شوق ایک ہی سرے سے میل کھاتے ہیں۔ بس ان میں آج کل شادی شدہ بیگموں کی مارکیٹ اونچی جا رہی ہے۔ جو لوگ دفاتر میں صرف کام کرتے ہیں وہ مس یا مسز کو نہیں بلکہ اس کے کام اور ہنر کو دیکھتے ہیں۔ ایسی کام والیاں صرف تنخواہ پر گزر بسر کرنے کی عادی ہوتی ہیں لیکن مسز خان جیسی عورتیں ہر وقت تحائف، دعوتوں اور اوور ٹائم کی بھی امید رکھتی ہیں۔"

"تم نے دفتر کو اپنی عیاشی کا گڑھ بنا رکھا ہے اور سلمٰی پر ہر وقت اپنے کام کے دباؤ کا رعب ڈالتے رہتے ہو۔" اس مردود نے گفتگو کو ایسے ڈھرے پر چلایا کہ اس کے ساتھ میں بھی پٹڑی سے اتر گیا۔

"آج کل میں نے اسے دبانے کے لیے دباؤ ڈالنا شروع کیا ہوا ہے۔" وہ لوفرانہ انداز میں آنکھ دبا کر بولا "ہفتے میں ایک دو بار سینے میں بائیں طرف درد کا بہانہ کھڑا کر دیتا ہوں۔ سلمٰی کا خیال ہے کہ مجھے شراب نوشی کی وجہ سے دل کی بیماری لاحق ہوتی جا رہی ہے۔ سوچ رہا ہوں کہ یہاں دو چار ڈاکٹروں سے رسمی واسطے بننے کے بعد لندن یا ہیوسٹن جا کر اپنے دل کی بائی پاس سرجری کروا لوں گا۔"

"بغیر کسی مرض کے آپریشن کراؤ گے؟" میں نے آنکھیں پھاڑ کر پوچھا "ترقی یافتہ ملکوں میں تو ڈاکٹر ضرورت کے بغیر کوئی تیز دوا تک نہیں لکھتے۔ تمہاری سرجری کون کرے گا؟"

"ایک نفسیاتی ماہر کی ایک امریکی کتاب پڑھ لو تو سب جان جاؤ گے۔ تیسری دنیا کے ابھرتے ہوئے سرمایہ داروں میں یہ رجحان پیدا ہو گیا ہے کہ وہ چالیس برس کی عمر کے بعد اپنے سینے اور ٹانگوں پر سرجری کے نشانات دیکھنا چاہتے ہیں۔ ان کی لاشعوری خواہش یہ ہوتی ہے کہ وہ اپنے زیر کفالت افراد اور رشتوں کو یہ جتا سکیں کہ ان کی پرورش کے لیے انہوں نے اپنی جوانی برباد کر کے خود کو اس حال تک پہنچایا ہے کہ اوپن ہارٹ سرجری کی نوبت آ گئی ہے۔ یہ نشانات خاندان اور معاشرے میں ان کا رتبہ بلند کر دیتے ہیں۔ گورے اس نفسیات کو اچھی طرح سمجھتے ہیں اور اپنے پاس آنے والے ایسے مستند افراد کو چیر پھاڑ کر پیسہ بٹورتے ہیں جب کہ ان میں سے صرف وہ مریض شاید سرجری کے ضرورت مند ہوتے ہیں جو سات کی تکالیف معمولی ادویات اور متوازن غذا کے استعمال سے دور ہو سکتی ہیں۔ اس کتاب کے مصنف نے نام لے لے کر مریضوں کی مثالیں دی ہیں جہاں ایسی صورت حال ہو۔ وہاں مجھے کون کورا سرٹیفکیٹ جاری کرے گا۔ وہ صرف ڈالر اور پونڈ دیکھتے ہیں۔ میرے پاس ان کی کوئی کمی نہیں ہو گی۔ اس کے بعد سلمٰی زندگی بھر میرے سامنے سر نہیں اٹھا سکے گی۔"

"ایک چھوٹے سے خانگی تنازعہ کی وجہ سے تم اتنا بڑا خطرہ مول لو گے؟"

"تم احمق اور بے خبر ہو۔" وہ اپنی رو میں بولا "خطرہ دیکھنے اور سننے والوں کے لیے ہوتا ہے۔ جو لوگ اس قسم کی سرجری کے لیے خود کو ذہنی طور پر تیار کر لیتے ہیں وہ اچھی طرح جانتے ہیں کہ جدید طبی مہارت اور جدید ترین آلات نے ایسے کسی بھی آپریشن کو تقریباً سو فیصد محفوظ بنا دیا ہے بشرطیکہ مریض کو کوئی دوسری پیچیدہ بیماری نہ ہو۔ مجھے یقین ہے کہ سرجری کے بعد سلمٰی پہلے سے زیادہ میرا اور میری ضروریات کا خیال رکھے گی۔"

"تمہاری یہ گفتگو میری سمجھ سے باہر ہے۔ سرجری، سرجری ہی ہوتی ہے۔ اس میں خطرہ بہرحال ہوتا ہے۔"

"موہوم سا۔ نہ ہونے کے برابر۔ اس سرجری سے زیادہ اموات کا تناسب تو عورتوں کی ڈلیوری میں ہوتا ہے مگر دن رات بچے پیدا ہو رہے ہیں۔ منتیں تک مانی جاتی ہیں۔ میں تو کوئی منت مانے بغیر ایک لمبی دوڑ لگانا چاہتا ہوں۔ اور کچھ نہیں تو اس بہانے پرانے دل کی مرمت ہو جائے گی۔ دل جوان ہو جائے تو زندگی کا لطف ہی دوبالا ہو جائے گا۔ چند روز کی تکلیف زندگی بھر کی کل کل سے بہتر ہے۔"

"تم سات بجے سے پی رہے ہو۔" میں نے مضبوطی کے ساتھ اس کا داہنا شانہ دبوچ کر کہا "اور اب ساڑھے دس بجنے والے ہیں۔ میں تمہاری اس گفتگو کو ایک عادی شرابی کا ہذیان سمجھتے ہوئے نظر انداز کر رہا ہوں۔ آئندہ میں نے ایسی کوئی بات سنی تو میں سلمٰی کو تمہارے عزائم سے آگاہ کر دوں گا۔"

وہ ہنس پڑا "تم میرے دوست اور بڑے بھائی ہو۔ ہم دونوں ایک ساتھ امریکا چلیں گے۔ تمہارے بائی پاس کا خرچ بھی میں ہی اٹھاؤں گا۔ تم دیکھنا کہ اس کے بعد غزالہ بھابی کیا سے کیا ہو جاتی ہیں۔"

"یہ تقریر بند کرو اور سلمٰی کو اٹھاؤ۔ مجھے اس سے ایک ضروری کام ہے۔" میں نے اس کی گدی پکڑ کر کہا۔

"ہائیں ہائیں، یہ کیا کر رہے ہو۔" اس نے ایک جھٹکے سے اپنی گدی آزاد کرائی اور اسے سہلاتے ہوئے بولا "سلمٰی کو تم خود ہی اٹھا لینا لیکن ابھی کیا جلدی؟ دیکھو! باہر کیا اور الوداعی موسم ہے۔ سبزہ زار پر پھوار پڑ رہی ہے۔ یہ کہرا اور گذشتہ بارش نے غضب کیا ہوا ہے اس

موسم اور ماحول میں تھوڑی سی تو تبدیلی ہو۔"

میں نے اس کی طرف سے دی گئی مے نوشی کی دعوت پر کوئی تبصرہ نہیں کیا کیونکہ اس کی حیران کن گفتگو کے بعد میں خود بھی اسکاچ کی ضرورت محسوس کر رہا تھا لیکن خواب گاہ میں جا کر سلمٰی کو بیدار کرنے کا تصور میرے لیے لرزہ انگیز تھا۔ شیری اپنے بچپن میں آنے والے شکار کو بھی نہیں بھولتی جب کہ سلمٰی میرے لیے ہر وقت شہد کی مکھی بنی رہتی تھی لیکن میں خود ہی کنارہ کش رہ کر اس سے اپنی جان بچاتا رہتا تھا۔ میں نے اس سے کہا "تم بہت بے شرم ہو گئے ہو۔ پتا نہیں وہ اپنے بچے کے ساتھ کس حالت میں سو رہی ہو اور تم مجھے اس کی خواب گاہ میں بھیج رہے ہو! اسے تم خود ہی جا کر بیدار کرو گے۔ میں وہاں نہیں جاؤں گا۔"

"کیا فرق پڑتا ہے؟ تم کوئی غیر تو نہیں ہو۔ وہ تمہاری بھابی ہے۔" وہ میرے لیے گلاس بناتے ہوئے بولا۔

"ارے! میں تو پھر بھی تیرا دوست ہوں تیرے بھائی ہوتے تو وہ بھی سلمٰی کے لیے نامحرم ہوتے۔ یہ بات تیری سمجھ میں کیوں نہیں آتی؟" میں نے غصے سے بے قابو ہو کر نہایت تلخی سے کہا۔

"یوں کہو۔ آج کل تو وہ مجھے بھی نامحرم سمجھتی ہے۔ کاش مسز خان کی تھوڑی سی فراخ دلی اس میں منتقل کی جا سکتی!" اس کے لہجے میں حسرت اور مایوسی صاف تھی۔ اس نے میرے جارحانہ طرزِ تخاطب پر سرے سے دھیان ہی نہیں دیا تھا "تم نہیں جانتے کہ وہ مجھے کیسے کیسے دکھ دیتی ہے۔"

اپنے خالی معدے میں اسکاچ کی کافی مقدار اتار لینے کی وجہ سے وہ نشے میں ضرور تھا لیکن تھوڑی سے زیادہ نہیں ہوا تھا۔ بس ذہنی رو عدم برسک جاتی تھی اس کی زبان قینچی کی طرح چل پڑی تھی۔ مسز خان کا خیال آیا تو وہ ایک مرتبہ پھر اس کی تعریف میں رطب اللسان ہو گیا۔

میں نے شیواز ریگل کا پہلا گھونٹ لینے کے بعد اس سے پوچھا کہ مسز خان نے اسے اپنے مس ہونے کے راز میں کیسے شریک کر لیا تو اس نے اعترافانہ انداز میں بتایا کہ مسز خان اس کی محبت میں مبتلا ہو چکی تھی اور اسے اپنے اس سے زیادہ محبوب تصور کرتی تھی اس لیے اس نے جہانگیر کو اعتبار داری کے ساتھ اصل بات سے آگاہ کر دیا تھا ورنہ اس کے پیچھے اس کو مرتے دم تک یہ معلوم نہیں ہو سکتا تھا کہ اس کی سیکرٹری در حقیقت مسز نہیں بلکہ مس تھی۔ وہ جو کوئی بھی تھی بہت چالاک تھی اور اپنے مدِمقابل مرد کی کمزوریوں کو بھانپ کر اسی پہلو سے وار کرنے کے فن میں طاق تھی۔ اسے جہانگیر کے پاس ٹکنے کا موقع مل جاتا تو وہ اس کی جیبیں صاف کرنے کے ساتھ ہی سلمٰی کی جگہ لینے کی کوشش بھی کر سکتی تھی۔

سلمٰی اور جہانگیر کا معاملہ بہت عجیب تھا۔ اپنی جگہ وہ دونوں ہی مظلوم تھے اور دوسرے کو ظالم سمجھتے تھے لیکن ان میں سے کسی نے اپنی ذات کے خول سے باہر نکل کر دوسرے کے مسائل کو سمجھنا اور ان کا ازالہ کرنے کی کوئی کوشش نہیں کی تھی۔ ان دونوں نے اپنے گھریلو اختلاف کو دور کرنے کے بجائے اس سے فرار حاصل کرنے پر زیادہ توجہ دی تھی۔ جہانگیر ملازمت کی آڑ میں شکار ہوتی ہوئی پیشہ ور عورتوں کی گود میں آگیا تھا اور سلمٰی نے تو مجھ ہی کو ہدف بنا لیا تھا۔ وہ میرے عزیز ترین دوست کی بیوی تھی اور میں نے بھی جہانگیر کے اعتماد پر کوئی آنچ نہیں آنے دی تھی لیکن کون کہہ سکتا تھا کہ سلمٰی کا بہکا ہوا ذہن میری ذات سے مایوس ہونے کے بعد کسی اور پر مائل نہیں ہوا تھا۔ سلمٰی خوش شکل اور متناسب الاعضا تھی۔ کوئی بھی اوباش مرد اس کے ایک اشارے پر سدھائے ہوئے کسی بندر کی طرح ناچنا شروع کر سکتا تھا۔

یہ صرف جہانگیر کا نہیں نہ جانے کتنے ہی گھروں کا المیہ تھا لیکن اس وقت جہانگیر کو سمجھانا بجھانا بے سود تھا۔ مجھے معلوم تھا کہ نشہ اترنے کے بعد وہ عالم خمار میں کہی اور سنی ہوئی ہدایات و نصیحتیں یکسر بھول چکا ہو گا۔

میں اشاروں کنایوں میں پہلے بھی کئی بار اسے سمجھانے کی کوشش کر چکا تھا لیکن اس نے سلمٰی کو ناقابل اصلاح تصور کرتے ہوئے میری ہدایات کو مذاق میں اڑانے کی روش اپنائی ہوئی تھی۔ میری مجبوری یہ تھی کہ میں جہانگیر سے صرف اسی کے کردار اور رویے کے حوالے سے بات کر سکتا تھا۔ میں سلمٰی کے ذہن میں پرورش پانے والے خطرناک اور رسوا کن رجحانات کے بارے میں ایک حرف بھی زبان پر لاتا تو جہانگیر کے ذہن میں میری طرف سے شکوک و شبہات جنم لے سکتے تھے اور پھر ایسی خرابی کی بنیاد پڑ سکتی تھی جس کا انجام اس مختصر گھرانے کی مکمل تباہی کے علاوہ کچھ نہ ہوتا۔ وہ انجام میرے لیے کسی بھی صورت میں پسندیدہ نہیں ہو سکتا تھا۔

میں جہانگیر کے نازک خانگی معاملات پر لب کشائی کیے بغیر اس کی ذہنی رو کے مطابق ہلکی پھلکی باتیں کرتا رہا۔ اس دوران جہانگیر کو ایک مرتبہ پھر اپنی پرانی سیکرٹری کا خیال آگیا کیونکہ اس میں بعض ایسی نادر خوبیاں تھیں جو مسز خان میں نہیں پائی جاتی تھیں اس نے بدرو دادا کو برا بھلا کہنا شروع کیا۔

معاً مجھے یاد آیا کہ بدرو دادا کے بارے میں جہانگیر نے کئی مرتبہ کئی اہم باتیں بتائی تھیں۔ ایک زمانے میں وہ بھی کسی کے لیے کام کرتا تھا اور ہم لوگوں کے احکام بجا لاتا تھا۔ پھوٹ کے بعد اس شہ زور اور منہ پھٹ بدمعاش نے آخر کار ایک ٹرانسپورٹ کمپنی کھول لی تھی۔ آٹھ دس ٹرکوں کے ساتھ باربرداری کی آڑ میں وہ غیر ملکی اجناس کی غیر قانونی درآمد اور بیک کرنے والے لوگوں کے لیے کام کرتا تھا۔ سب سے زیادہ عجیب بات یہ تھی کہ وہ سردار رحمدہ گل کے کھیلوں جیسا بیٹا ہوتے ہوئے انجم سے تیار کی ہوئی ہیروئن کراچی کی منڈی تک لے جاتا تھا۔ اس

اور سردار یا شندہ گل کے مراسم اتنے گہرے تھے کہ بدرو داوا' چھوٹے خان کی لاش لے کر بذات خود شنارا دلی گیا تھا اور شاید ان کی تدفین میں شرکت کے بعد کراچی واپس آچکا تھا۔

"میں نے پچھلی بار بھی تم سے کہا تھا کہ بدرو داوا سے میری بات کرادو لیکن تم نے مجھے ٹال دیا تھا۔ اب تو وہ شنارا دلی سے واپس آچکا ہوگا؟" جہانگیر کی زبان رکتے رکتے میں نے اسے یاد دلایا۔

"میری اس سے بات نہیں ہوئی لیکن وہ واپس آچکا ہوگا۔" جہانگیر نے اپنے پاؤں فریج و فلڈ کی چوبی چھت پر ٹکاتے ہوئے کہا "واپسی میں اس کا ارادہ جہاز سے آنے کا تھا۔ وہ کراچی میں بہت مصروف رہتا ہے۔"

"شنارا دلی سے کون سی کمپنی فضائی سروس چلاتی ہے؟" میں نے فکر سے پوچھا۔

"ارے بھائی' پشاور سے تو جہاز آتے ہیں نا؟ شنارا دلی سے پشاور تک وہ جیپ اور ٹرک سے آیا ہوگا۔ شنارا دلی تو ایسی خطرناک جگہ ہے کہ وہاں جہاز تو کیا' ٹرک بھی نہیں جاتے۔ ٹرکوں کی آخری منزل شنارا دلی سے ساٹھ ستر کلومیٹر پہلے چیچا سرائے نامی قصبے میں ہے۔ دریا کے کنارے کے ساتھ ساتھ آنے والی تنگ پختہ سڑک اس مقام سے شمال مغرب یا کسی اور سمت میں مڑ جاتی ہے۔ وہاں سے شنارا دلی تک کا پُرخطر سفر صرف جیپ پر طے کیا جا سکتا ہے کیونکہ ان پہاڑی راستوں پر جگہ جگہ تنگ موڑ' اندھی کھائیاں اور خطرناک ڈھلانیں ملتی ہیں جو اجنبیوں اور اناڑیوں کو خاموشی سے نگل جاتی ہیں۔"

وہ مجھے فون کرنے کا ارادہ کر لینے کے باوجود بوتل اور گلاس چھوڑ کر نہیں اٹھ سکا تھا اس لیے بدرو داوا سے بات کرنے کے لیے کیا اٹھتا۔ ویسے بھی اس وقت جہانگیر کے دل میں بدرو کے لیے بغض و عناد کا ایک لاوا ابلنے لگا تھا اس لیے میں نے اس سے بدرو کے گھر اور دفتر کے فون نمبر لینے پر اکتفا کیا۔ میرا ارادہ تھا کہ میں بعد میں خود ہی اس سے فون پر بات کر لوں گا اور موقع ملا تو جنت گل کے حوالے سے بھی اس کی رائے معلوم کرنے کی کوشش کروں گا۔ وہ ایک طرح سے سردار یا شندہ گل کا کاروباری حلیف تھا اور اسے سردار کا مرتبہ شناس ہونا چاہیے تھا۔

میں نے تھوڑی دیر بعد جہانگیر کو سلطی کو بیدار کرنے کی یاد دہانی کرائی تو وہ نشے کی جھونک میں چونک کر بولا "تم نے ابھی تک یہ نہیں بتایا کہ اس نے تمہیں کس راز و نیاز کے لیے بلایا ہے؟"

وہ میری طرف متوجہ نہیں ہوا تھا۔ میں چند ثانیوں تک نیم جھکی نظروں سے اس کی طرف دیکھتا رہا پھر بولا "مجھے اپنی امانت میں سے کچھ رقم نکالنی ہے۔ تجوری کی چابیاں اس کے پاس رہتی ہیں اور اس لیے اس کا اٹھایا جانا ضروری ہے۔ تم صرف چابیاں لا سکو تو اسے اٹھانے کی ضرورت نہیں رہتی ہے۔"

"تم پچھلے ہفتے ہی کافی رقم لے گئے تھے۔" اس نے میری طرف دیکھ کر کہا تو خمار سے اس کے پپوٹے آنکھوں پر جھکے ہوئے تھے۔ اس کا ذہن کام کر رہا تھا لیکن زبان اور اعصاب پر اسے زیادہ اختیار نہیں رہا تھا۔ میرا اندازہ تھا کہ شیواز ریگل کا وہ انگلش اسٹائل گلاس اس کے لیے اونٹ کی پشت کا آخری تنکا ثابت ہونے والا تھا۔

"تا... نی... ما کہ تمہارے پاس کروڑوں روپے مالیت کے ڈالر موجود ہیں۔" وہ لہرانے والے لہجے میں کہہ رہا تھا "لیکن تم اس رفتار سے انھیں لٹاتے رہے تو تمہیں قارون کا خزانہ بھی کم پڑ جائے گا۔"

"تمہاری کالی شیراڈ کے بعد میں دوسری کار سے بھی محروم ہو چکا ہوں۔ تمہاری کار کا معاوضہ ادا کرنے کے علاوہ مجھے فوری طور پر کوئی گاڑی خریدنی ہے اس کے لیے پیسوں کی ضرورت پیش آگئی ہے۔"

"معاوضہ.... ہونہہ" اس نے اپنا گلاس پٹخ کر حقارت سے کہا "میں تم سے معاوضہ لوں گا۔ یار! ہم دوست ہیں اور وہ بھی بُرے وقت کے۔ اگر ہم نے ذرا ذرا سی چیزوں کا حساب کتاب شروع کر دیا تو ہم سے بڑا مطلبی اور خود غرض کوئی اور نہیں ہوگا۔ میرے پاس تین گاڑیاں ہیں۔ شیراڈ کو بھول جاؤ اور ان میں سے کوئی بھی گاڑی لے جاؤ۔ وہ چلی جائے تو کوئی اور لے جانا لیکن خدا کے لیے معاوضے کی بات نہ کرو۔ کبھی میں بھوکا ننگا ہو گیا تو اس سے زیادہ مدد کر کے اپنا دل خوش کر لینا۔ فی الحال تمہارا سرمایہ تم کو مبارک ہو۔ اب اس بارے میں زبان نہ کھولنا۔"

پیسے دھیلے کے معاملے میں ہمارے مراسم کچھ ایسے ہی تھے۔ پیسہ کہاں گیا؟ دو کیک میں۔ وہ کیک کہاں گئی؟ یاروں کے پیٹ میں اور نصف تخمینہ ہم نے اس سے آگے کبھی سوچا ہی نہیں تھا اور جہانگیر نشے کی ترنگ میں نجانے کے باوجود اس پرانے اصول کو نہیں بھولا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ میں نے گن بوٹ کی فروخت سے حاصل ہونے والی خطیر رقم کسی ترّد یا خطرے کے بغیر' جہانگیر کی بیوی کی تحویل میں رہنے دی تھی۔ میں نے اس رقم کا کوئی حساب رکھا تھا نہ سلطی نے رقم گنی تھی۔ مجھے معلوم تھا کہ ہمارے مراسم کی نوعیت اور اپنے مزاج کی بنا پر سلطی اس رقم میں کوئی ہیر پھیر نہیں کرے گی۔

جہانگیر کچھ دیر تک رک رک کر اور لکنت آمیز لہجے میں' حساب دوستاں در دل کے فلسفے پر اپنے دل کا غبار نکالتا رہا۔ اس دوران میں وہ جذباتی بھی ہو گیا۔ شراب کے نشے میں جو معمولی سی جذباتی کیفیت طاری ہو جائے تو انسان کسی حاملہ بکری کی طرح اُس آمیز مشابہت پر بھی فرط رقت سے رونا شروع کر دیتا ہے۔ میرے فرشتوں کو بھی اندازہ نہیں ہو سکا کہ میری کس بات نے جہانگیر کے بربط دل پر مضراب کا کام کیا تھا۔ وہ اپنی جگہ سے لڑکھڑاتا ہوا اٹھا اور میرے اوپر آگرا۔ اس نے مجھے اپنی دونوں بانہوں میں لے کر بلک بلک رونا شروع کر دیا تھا۔

اس ناگہانی افتاد سے میں بوکھلا گیا۔ میں نے اسے ایک طرف ہٹا کر اپنی کرسی سے اٹھنا چاہا لیکن کامیاب نہ ہو سکا۔ میں کرسی میں بیٹھا ہوا تھا اور وہ کھڑا ہوا تھا مگر اس نے اپنا سارا بوجھ میرے شانوں پر ڈالا ہوا تھا۔ ڈھائی من کی اس بہکی ہوئی لاش کو نقصان پہنچائے بغیر اپنے اوپر سے ہٹانا آسان کام نہیں تھا۔

مجھے دل ہی دل میں اس پر سخت غصہ آ رہا تھا۔ اس میں سب سے بڑی خرابی یہی تھی کہ جب وہ موج میں آ کر پینا شروع کرتا تھا تو اپنی قوت برداشت کے بارے میں اس وقت تک خوش فہمی کا شکار رہتا تھا جب تک وہ ٹاپ سے باہر نہیں ہو جاتا تھا۔

اس کی بھوں بھوں کی آواز بتدریج بلند آہنگ ہوتی جا رہی تھی۔ رونے کے ساتھ ساتھ وہ کچھ بین بھی کرتا جا رہا تھا مگر اس کا کہا ہوا ایک لفظ بھی میرے پلے نہیں پڑ رہا تھا۔ مجھے خوف یہ تھا کہ اگر کسی اتفاق کے تحت سلمیٰ بیدار ہو کر ادھر آ نکلی تو ہم دونوں کو اس حالت میں دیکھ کر میرے پیچھے پڑ جائے گی۔ وہاں بدتمیزیوں کی بے ہودگی کے تمام تر شواہد موجود تھے۔ سلمیٰ یہی سمجھتی کہ اس کے شوہر نے میری میزبانی کا حق ادا کرتے ہوئے جام پر جام سنبھالا ہو گا بھرپور کھوپڑی سے باہر ہو گیا اور میں اپنی اعتدال پسندی کی وجہ سے اس کی ملامت سننے کے لیے اپنے اوسان میں رہا۔

میں نے اپنے غصے اور جھلاہٹ پر قابو پاتے ہوئے "رفت زدہ" جہانگیر کو پکارنا شروع کر دیا۔ چند منٹ بعد میری اس تدبیر کے اثرات ظاہر ہونے لگے۔ اس کے خرخرے ہوتے جا رہے تھے اور اگر مزید تھوڑی سی مہلت مل جاتی تو شاید وہ خاموش ہو کر بستر پر دراز ہو جاتا لیکن مقدرات اٹل ہوتے ہیں۔ وہی ہوا جس کا مجھے خوف تھا۔ پتا نہیں سلمیٰ کس وقت اس کمرے کا دروازہ کھول کر اندر آ گئی تھی۔ میں اس وقت بری طرح اچھل پڑا جب مجھے اپنی پشت سے سلمیٰ کی طنز و ملامت میں ڈوبی ہوئی تنتناتی آواز سنائی دی۔

"مجھے تم سے یہ امید نہیں تھی کہ تم صبح سویرے ہی انہیں دھندے سے لگا کر "بیوا" کی طرح رونا شروع کر دو گے۔"

سلمیٰ کی آواز بلند ہوتے ہی جہانگیر کے رونے کی آواز یک لخت بند ہو گئی اور وہ مجھ سے الگ ہو کر جھومتا ہوا سیدھا کھڑا ہو گیا۔ پھر شاید اس نے سلمیٰ پر غرانے کی کوشش کرتے ہوئے کہا تھا "ذرا فاتح ہو جاؤ، یہ میرا کمرہ ہے۔ تم نے یہاں داخل ہونے کی جرأت کیسے کی؟"

اس اثنا میں میں جہانگیر کے بوجھ سے چھٹکارا پاتے ہی اٹھ کھڑا ہوا تھا۔ میں نے دیکھا کہ سلمیٰ ہمارے عقب میں کسی بھوکی شیرنی کی طرح تنی ہوئی کھڑی تھی۔ جہانگیر کے بہت سخت سے ادا کیے ہوئے لمبے لمبے الفاظ پر اس کے ہونٹوں پر طنز آمیز مسکراہٹ پیدا ہو گئی اور وہ اس کی طرف ہاتھ نچاتے ہوئے بولی "ذرا اپنی حالت تو دیکھو، کھڑا ہوا جا رہا ہے نہ زبان کے بل نکل رہے ہیں۔ کھڑے کھڑے بھی جھوم رہے ہو۔ پتا نہیں صبح صبح پینے کی کیا آفت ٹوٹی ہوئی تھی اور پھر پی بھی اتنی ہے کہ اپنے آپے میں نہیں سکتا سب ہو۔"

"چپ ہو جاؤ!" اس نے بھی فضا میں ہاتھ لہرا کر کہا اور بیچ میں ڈگمگا کر رہ گیا۔ اس وقت اس کے لیے اپنے قدموں پر کھڑا رہنا دشوار ہو رہا تھا "میں تم کو ناکارہ کر دوں گا۔ ابھی تو اگر کیسا صرف چالاکی ہے۔ میرا دفتر آ گیا ہے اب ہم پینا شروع کرنے لگے اور پھر پاست ہو کار دونوں جالا ٹیں گے۔" اسے ایک ہچکی آئی اور وہ دو قدم آگے لڑکھڑا کر اپنی مسہری پر گر گیا۔

"مجھے حیرت ہے کہ ان کا بیڑہ غرق کرنے کے بعد بھی تم اپنے ہوش و حواس میں نظر آ رہے ہو۔" اس بار سلمیٰ کی بدن میں اتر جانے والی شرربار نگاہیں میرے اوپر مرکوز ہو گئی تھیں۔ "ہمیں تمہارے اتنے خلوص اور پیار کی ضرورت نہیں ہے۔ اس کے بغیر ہی انہوں نے گھر کو بھنڈار خانہ بنا رکھا ہے۔ شراب پینے کے بعد جب یہ گھر میں ہدہدانا شروع کرتے ہیں تو ان اول فول حرکتوں اور بے مقصد باتوں پر ملازم بھی چھپ چھپ کر ان کا مذاق اڑاتے ہیں۔ میں انہی بدتمیزیوں پر اپنے تین ملازموں کو نکال چکی ہوں مگر کب تک؟ رفتہ رفتہ میں بھی ان میں شامل ہو جاؤں گی۔"

"بند کرو یہ بکواس" جہانگیر اپنی مسہری پر اوندھا پڑے پڑے غرایا "تم ذہنی دری کے ریت کو نہیں سمجھ سکتیں۔ بابا گرو کے چشموں کی طرح جو نیرہ دوست ہیں۔ ایک دوسرے سے کبھی الگ نہیں ہو سکتے۔ تم سالی عورتیں! تم اب یہ معاش ہوتی ہو۔ چار پیسے کا لالچ ہو تو نوکری چھوڑ کر دوسرے کے پاس چلی جاؤ گی...."

اس بار جہانگیر کی بیہودہ سرائی نے مجھے بوکھلا کر رکھ دیا۔ شاید اسے ایک مرتبہ پھر اپنی وہ بے وفا سیکرٹری یاد آ گئی تھی جو زیادہ تنخواہ کے لالچ میں اسے چھوڑ کر بدہوڑا کے پاس چلی گئی تھی۔ میں جھپٹ کر مسہری پر پہنچا اور ایک ہاتھ سے اس کی کھوپڑی سہلاتے ہوئے دوسرے ہاتھ سے اس کا منہ بند کر دیا۔

"بات کو طول نہ دو۔ میں سلمیٰ کو سمجھا لوں گا۔ تم نے واقعی بہت زیادہ پی لی ہے۔ تمہارے لیے وہ نہیں تو اور کون فکر مند ہو گی، آخر کو وہ تمہاری بیوی ہے۔" میں نے اسے سمجھاتے ہوئے کہا۔ اس نے زور لگا کر اپنا ہاتھ آزاد کرانے کی کوشش کی مگر کامیاب نہ ہو سکا۔

"تم جا کر اپنا ہاتھ منہ دھو لو۔" میں نے سلمیٰ کو آنکھ سے اشارہ کرتے ہوئے کہا "شاید تم بستر سے اٹھ کر سیدھی ادھر ہی چلی آ گئی ہو۔ میں بھی بس چند منٹ پہلے ہی آیا ہوں۔ یہ میرے آنے سے پہلے پی رہا تھا۔"

"مجھے بیشتر جاننے کی ضرورت ہے۔" وہ روٹھی ہوئی آواز میں بولی "جہاں رکی رہی تو یہ ابھی گالم گلوچ اور اودھم شروع کر دیں گے۔ میں تو کہتی ہوں کہ یہ ایک مرتبہ ہی میرا گلا گھونٹ دیں تاکہ یہ

کے لیے پاپ کئے۔ روز روز کے اس تماشے اور کل کل سے میں عاجز آ چکی ہوں۔ فیکٹری اور شراب کے علاوہ یہ دنیا کی ہر چیز کو بھولے ہوئے ہیں۔"

وہ بڑبڑاتی ہوئی وہاں سے چلی گئی۔ باہر نکلنے کے بعد اس نے غصے میں بہت زور سے دروازہ بند کیا تھا۔

"چلی گئی" راحت کو آزادی ملتے ہی جہانگیر عجیب سی ہنسی کے ساتھ بولا "سوچتی ہے اس کی وٹک وٹک لازم ہے۔ سالی کو ذرا سی دھونس دو تو اس کا دم نکل جاتا ہے۔ ہم کو اپنے باپ کا نوکر سمجھتی ہے۔ اب ہم اس سے پوچھ کر شراب پیا کریں گے۔ لاؤ یار ذرا ایک اور ڈبل پیگ! آج تو سالا نشہ ہی نہیں ہو رہا۔"

"بس اب تم گلاس کو ہاتھ بھی نہیں لگاؤ گے" میں نے سختی کے ساتھ کہا "یہ تمہارا اپنا گھر ہے۔ میری عدم موجودگی میں تم یہاں جو جی چاہے کرتے رہو۔ آج کے ہنگامے کی وجہ سے مجھے سلمٰی کی سامنے سخت شرمندگی اٹھانی پڑی ہے۔ ابھی تمہاری عقل ٹھکانے نہ رکھ کام کر رہی ہے۔ جانتے نہیں تم زیک جیک رونے کا رونا کیوں پڑ گیا تھا؟"

"انقلاب آئے کیوں بپا؟ تھوڑی سی جو پی لی جائے
چوری تو نہیں کی جائے ڈاکہ تو نہیں ڈالا"

اس نے فضا میں اپنے سیدھے ہاتھ لہرا کر بے ہنگم انداز میں وہ شعر پڑھا اور پھر خود بخود ہنسنے لگا۔ میں نے اپنی زبان بند رکھنے کا فیصلہ کر لیا۔ اس کی ذہنی حالت ابتر تھی اور اس سے کسی بھی بات کا کوئی معقول جواب ملنے کی امید نہیں تھی۔ وہ بس وہی بکتا رہتا جو اس کے دل میں تھا۔

میں وہاں سے اٹھا ہی تھا کہ اچانک فون کی گھنٹی نے مجھے چونکا دیا۔ میں اس طرف متوجہ ہوا۔ وہ انٹرکام تھا۔ جہانگیر اس قابل ہی نہیں رہا تھا کہ اٹھ کر وہاں تک جاتا یا کوئی بات کرتا۔ میں نے لپک کر ریسیور اٹھایا۔ دوسری طرف سے چوکیدار جہانگیر کے کسی ملاقاتی کی آمد کی اطلاع دے رہا تھا۔ اس کی آواز میں میں نے کوئی غیر معمولی پن محسوس کیا جسے میں فوری طور پر کوئی نام نہیں دے سکا۔ میں نے اسے مہمان کو ڈرائنگ روم میں بٹھانے کی ہدایت کی اور غصے میں دانت رگڑتا ہوا جہانگیر کے سر پر مسلط ہو گیا۔

"تمہارا کوئی مہمان آیا ہے اور تم یہاں مرے ہوئے ہو۔ جاؤ اور دیکھو کہ وہ کون ہے۔"

"تم ہی دو منٹ سے سنبھل گئے ہو۔ بھاگ جاؤ یار کو نیند آ رہی ہے۔" اس نے جھڑک کر کہا اور خاموش ہو کر جگالی کرنے کے انداز میں خالی منہ چلانے لگا۔ میں نے اسے لعنت دکھائی لیکن بے سود۔ اس کی آنکھیں بند تھیں اور ہونٹوں کے بیچ بلبلے گردش کر رہے تھے۔ میں اسے اس کے حال پر چھوڑ کر واپس کمرے سے نکل آیا۔ باہر آنے کے بعد میں نے دروازہ باہر سے بولٹ کر دیا تھا۔ مجھے اندیشہ تھا کہ کہیں وہ لڑکھڑاتا باہر نکل کر ایک نیا ہنگامہ نہ کھڑا کر دے۔

میں اندرونی دروازے سے ڈرائنگ روم میں داخل ہوا تو کمرے کے وسط میں ایک تندرست و توانا شخص اس طرح کھڑا ہوا تھا کہ ڈرائنگ روم کے دونوں دروازے بیک وقت اس کی نظروں میں تھے۔ وہ قمیص شلوار میں ملبوس تھا۔ اس کی وضع قطع اور انداز سے یہ ظاہر نہیں ہو رہا تھا کہ اس کا تعلق معاشرے کے اس طبقے سے ہے جسے عرف عام میں معزز کہا اور سمجھا جاتا ہے۔

"دروازہ بند کر کے اندر سے بولٹ کر لو مسٹر جہانگیر!" اس نے ہموار تحکمانہ انداز میں اس کے لبوں سے خارج ہونے والا پہلا لفظ ہی سنسنی خیز اور چونکا دینے والا تھا۔ اس سے یہ بات تو بالکل صاف ہو گئی تھی کہ وہ جہانگیر کے لیے اجنبی تھا۔ ایسا نہ ہوتا تو وہ مجھے جہانگیر کے نام سے ہرگز مخاطب نہ کرتا۔

"یہ دروازہ کھلا رہتا ہے۔" میں نے ترش روئی سے کہا "اپنا تعارف کراؤ اور آرام سے کسی بھی جگہ بیٹھ جاؤ۔ ضروری ہوا تو میں بعد میں دروازہ بند کر دوں گا۔" یہ کہتے ہوئے میں دروازے سے دو قدم آگے بڑھ گیا۔

اس نے بازاری غنڈوں کے سے انداز میں اپنے بائیں ہاتھ سے اپنی مونچھ کا بایاں گوشہ مروڑا اور پھر اپنی پشت پر چھپا ہوا اپنا ہاتھ تیزی سے سامنے لے آیا۔ اس ہاتھ میں ریوالور دبا ہوا تھا جس کی نال کا رخ میری جانب تھا۔

"میں جس طرح کہہ رہا ہوں اسی طرح کرو ورنہ پچھتانے پر مجبور ہو گے۔" اس بار اس نے کھل کر دھمکی دی تھی۔

"تم اگر چوہدری ڈاکو ہو تو تمہیں یہاں کچھ نہیں مل سکے گا۔" میں نے دبا اور بے فکری دکھا کر سکون سے کہا "میری ہر قیمتی چیز بینک کے لاکر میں محفوظ رہتی ہے۔ بہتر ہے کہ تم یہیں سے واپس لوٹ جاؤ۔"

"تمہی ہے!" اس نے حقارت سے کہا "تمہاری جان شاید بالکل ہی ناکارہ ہے کہ اسے کسی لاکر میں رکھوانے کے بجائے یہاں سامنے لے آئے ہو۔ میری بات نہ مانی تو تمہیں پچھتانے کا موقع بھی نہیں مل سکے گا۔"

میں دروازہ بند کرنے کے انداز میں واپس پلٹا تو ایک لمحے کے لیے میرے ذہن میں خیال آیا کہ میں تیزی کے ساتھ دروازہ بند کرنے کے بجائے باہر نکل جاؤں۔ مجھے پورا یقین تھا کہ میں اس کے فائر سے خود کو محفوظ رکھنے میں کامیاب ہو جاؤں گا لیکن خواہش یہ ہوئی کہ میں اس کی اصلیت اور عزائم کے بارے میں کچھ نہ کچھ جان سکتا تھا۔

غنیمت یہ تھا کہ بظاہر وہ اکیلا تھا۔ اگر اس کا کوئی ساتھی ہوتا تو وہ یقیناً پھاٹک پر چوکیدار کے سر پر مسلط ہوتا۔ یہ بات اس کے حق میں جاتی تھی اور یہ بھی کہ اس کے پاس بھرا ہوا ریوالور تھا۔ میں اس وقت کسی معمولی کے اوزار کے بغیر جہانگیر کے

لیے اور رقم لے جانے کی نیت سے آیا تھا اس لیے قطعی غیر مسلح تھا لیکن مجھے پورا اعتماد تھا کہ میں اپنے اس حریف کو جو اپنی حماقت کی وجہ سے مجھے کمزور سمجھ بیٹھا تھا کسی نہ کسی طرح زیر کرنے کی اہلیت رکھتا تھا۔

میں نے دروازہ بند کر کے بولٹ چڑھایا اور اس کی طرف پلٹ گیا۔

"تم کون ہو اور تمہارے اس طرح یہاں آنے کا کیا مقصد ہے؟" اس کی ہدایت پر عمل کرنے کے بعد میں نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر سوال کیا "میرا چوکیدار کہاں اور کس حال میں ہے؟"

"چوکیدار خیریت سے ہے۔ تم کو اس کے بارے میں پریشان ہونے کی ضرورت نہیں۔ اس کے ساتھ یہ بھی بتا دوں کہ مجھے تم سے کوئی پرخاش نہیں ہے۔ اگر تم نے میرے چند سوالات کے سیدھے سیدھے جوابات دے دیے تو میں جس خاموشی کے ساتھ یہاں آیا تھا اسی خاموشی کے ساتھ واپس چلا جاؤں گا۔ تم نے مجھ سے چالاکی کرنے کی کوشش کی تو مجھے تم پر گولی چلاتے ہوئے ذرا بھی افسوس نہیں ہوگا۔"

وہ ایک آرام دہ کرسی پر دراز ہو گیا۔ اس کے ریوالور کی نال بدستور میری طرف اٹھی ہوئی تھی۔

"بولتے رہو۔ میں تمہارے سوالات کا منتظر ہوں۔" اسے خاموش پا کر میں نے لقمہ دیا۔

"ڈیبی زیج کل کہاں ہوتا ہے؟" اس نے گمبھیر لہجے میں سوال کیا تو میرا دل چاہا کہ ایک قہقہہ مار کر اس سے اپنا تعارف کرا دوں اور پھر اس کے بے ساختہ ردعمل کو دیکھتے ہی اس پر وار کر دوں۔

"کچھ عرصہ پہلے تک وہ کراچی میں تھا پھر راولپنڈی چلا گیا تھا۔ اس کے بعد میرا اس سے کوئی رابطہ نہیں ہوا۔" میں نے جواب دیا۔ "ویسے بھی ایک جگہ ٹک کر نہیں رہتا۔ ٹھکانے بدلتا رہتا ہے۔"

"اور تم اس کے کسی ٹھکانے سے واقف نہیں ہو۔" اس نے غراتے ہوئے پوچھا۔

"کمال ہے تم تو خود ہی ہر بات سمجھ جاتے ہو۔ دراصل اسے وہم ہو گیا ہے کہ وہ ہر وقت اپنے دشمنوں کی آنکھوں میں کانٹے کی طرح کھٹکتا رہتا ہے۔ اسی لیے کبھی وہ غیر معروف ہوٹلوں اور کبھی گنجان آبادیوں میں رہائش اختیار کرتا رہتا ہے۔ ایسی جگہوں پر وہ مجھے بلانا پسند نہیں کرتا۔ جب دل چاہتا ہے خود ہی ملنے کے لیے چلا آتا ہے۔ مانو تو مجھے بتاؤ کہ تمہیں اس سے کیا کام ہے۔ اگر وہ تمہارا مقروض ہے تو میں حساب بے باق کرنے کے لیے تیار ہوں۔"

"تمہارا قرض ڈیبی خود ہی چکائے گا۔ اب وہ زمانہ نہیں رہا جب ہر طرف تم دونوں کی دھاک تھی۔ تمہارے آوٹی تھر کے جس راستے میں تم دکھ دیتے تھے وہاں سے ہم جیسے لوگ اپنا بستر بوریا لپیٹ کر خوف زدہ بھیڑوں کی طرح بھاگ نکلتے تھے۔ اب ہم اسے گھر میں گھس کر مار دیں گے۔ یہ چرس اور ہیروئن کا لین دین نہیں مرنے مارنے کا کھیل ہے۔ بکری کی ماں کب تک خیر منائے گی۔" اس کے تیور بہت خطرناک اور جارحانہ نظر آ رہے تھے "میرا بھی نام شبدا خونی ہے۔"

"اگر تم ہم دونوں کے ماضی سے اس حد تک واقف ہو تو تمہیں یہ بھی معلوم ہوگا کہ میں اب پرانے دھندوں سے تائب ہو چکا ہوں۔ میرا بہت صاف ستھرا کاروبار ہے......" اس نے ہنس کر میری بات اڑا دی۔

"ہر سیانا بدمعاش یہی کرتا ہے۔ جب کالا دھن تجوریوں میں جام ہونے لگے گا تو ہم بھی کوئی صاف ستھرا کام کر لیں گے۔ مقدر نے ساتھ دیا تو کوئی الیکشن وغیرہ بھی جیت لیں گے۔ جیب میں مال موجود ہو تو ہر کام آسان ہوتا چلا جاتا ہے۔ فی الحال تم یہ بتاؤ کہ ڈیبی کی وہ لونڈیا کہاں ہے جس سے اس نے مکاؤ میں شادی کی تھی؟"

اس کی زبان سے غزالہ کے لیے لونڈیا کا لفظ سن کر میری کھوپڑی سلگ اٹھی مگر اس وقت میں غصہ پی گیا۔ میں نے اپنے دل میں فیصلہ کر لیا تھا کہ اس لفنگے کو میں اس کی بدزبانی کا مزہ ضرور چکھاؤں گا۔

"شاید تم اس کی بیوی کی بات کر رہے ہو۔" میں نے بظاہر بے پروائی اختیار کرتے ہوئے کہا "اس کے بارے میں مجھے کچھ علم نہیں۔ وہ جب بھی میرے پاس آتا ہے اکیلا ہی آتا ہے۔ شاید وہ اس سے الگ رہتی ہے۔ تمہیں کس نے بتایا کہ اس نے مکاؤ میں شادی کی تھی؟"

"ہم لوگوں کو سب معلوم ہے۔" وہ اکڑ کر بولا "اگر تمہارے پاس میرے سوالوں کے جواب نہیں تو تمہیں میرے ساتھ چلنا ہوگا۔ وہ لوگ ڈیبی اور اس سے تعلق رکھنے والوں کو پکڑنے کے لیے بہت بے چین ہیں۔"

اس کی گفتگو سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ کسی نہ کسی طرح ڈون کوانگ فو سے منسلک تھا۔ شاید اس کے آدمیوں نے کراچی پہنچنے کے بعد میری تلاش کے لیے مقامی بدمعاشوں کی خدمات حاصل کر لی تھیں اور وہ ان ہی میں سے ایک معلوم ہوتا تھا۔ دوسری صورت میں اس کی زبان سے مکاؤ اور کچھ لوگوں کے ذکر کا کوئی جواز نہیں تھا۔

"تم کن لوگوں کی بات کر رہے ہو؟ انہیں مجھ سے کیا دشمنی ہے؟" میں نے معصومیت سے پوچھا۔

"یہ سب ان ہی سے پوچھ لینا۔ اگر تم نے خاموشی سے میرے ساتھ چلنے میں ہچر مچر کی تو میں بھی تمہاری درگت بنا ڈالوں گا۔ میرے دو چار ہی تکے تمہیں دوسرے جہان کی سیر کرانے کے لیے کافی ہوں گے۔"

"میں تمہیں ان سے زیادہ معاوضہ دینے کو تیار ہوں۔" میں

نے قدرے خوف زدہ ہونے کی اداکاری کرتے ہوئی کہا "تم کہہ سکتے ہو کہ تمہیں میرا سراغ نہیں ملا۔ میں کچھ عرصے کے لیے روپوش ہو جاؤں گا۔"

اس کی آنکھوں میں شیطانہ چمک ابھر آئی اور وہ بولا "تمہاری چیکنگ جا رہا ہے کروہ لوگ پچی گولیاں نہیں کھیلے ہوئے ہیں۔ ان میں سے ایک سور جیسا جھنگی باہر پھاٹک پر موجود ہے تمہارے چوکیدار کو جس نے قابو میں کیا ہوا ہے۔ ایسی صورت میں میں تم سے کوئی سودے بازی نہیں کر سکتا۔ اس وقت تو تمہیں میرے ساتھ چلنا ہی ہوگا۔ بعد میں دیکھا جائے گا کہ میں تمہارے لیے کیا کر سکتا ہوں۔" یہ کہتے ہوئے وہ اپنی جگہ سے اٹھ گیا۔

"ابھی ٹھہرو!" میں نے اچانک اس کے عقب میں جھپٹتے ہوئے اضطراری انداز میں کہا "ابھی ہماری بات چیت ختم نہیں ہوئی ہے۔ مذاکرات جاری ہیں۔"

وہ وہی سمجھا جو میں اسے سمجھانا چاہ رہا تھا۔ وہ اپنے عقب میں موجود میرے کسی ساتھی کا مقابلہ کرنے کے لیے بجلی کی سی سرعت کے ساتھ پلٹا اور میں نے کسی چیتے کی طرح اس پر چھلانگ لگا دی۔ میں اسے لیتا ہوا قالین پر گرا تو ریوالور اس کے ہاتھ سے نکل چکا تھا۔

اس کی توجہ ہٹانے کے لیے استعمال کی جانے والی میری ترکیب بہت فرسودہ لیکن فطری تھی۔ لمحہ بھر کی غفلت میں بازی اس کے ہاتھ سے نکل گئی تھی۔ میں نے اس کے چہرے اور پیشانی پر پے در پے ٹکروں کی بھرمار کر دی۔ اس ناگہانی آفت نے اسے سنبھلنے سے پہلے ہی بدحواس کر دیا۔ اس کے حلق سے گھٹی گھٹی آوازیں نکل رہی تھیں۔ پھر میرے دونوں ہاتھ بھی بیک وقت حرکت میں آگئے اور اس کا چہرہ بہت تیزی کے ساتھ بگڑنے لگا۔ اس نے میرے چہرے پر جوابی وار کرنے کی کئی کوششیں کیں لیکن اچٹتی ہوئی بے سود ضربات کے علاوہ میرا کچھ نہیں بگاڑ سکا۔

اس وقت ہم دونوں ہی نہتے اور ایک پر ایک کے اصول پر لڑ رہے تھے۔ میرا خیال تھا کہ میں اس کا کچومر نکالنے کی پوزیشن میں آ چکا تھا لیکن وہ اپنی اضطراری چیخوں کو کراہوں تک محدود رکھنے کی جدوجہد کر رہا تھا۔ شاید اسے ڈر تھا کہ اس کی آوازیں سن کر ملازمین وغیرہ ادھر نکل آئے تو اس کے بچ نکلنے کی رہی سہی امیدیں بھی معدوم ہو جائیں گی۔

آخر کار اس کی داہنی کنپٹی میرے مکے کی زد میں آ ہی گئی۔ ضرب لگتے ہی اسے تارے نظر آ گئے۔ ایک جھٹکے کے ساتھ اس کا بدن ساکت ہو گیا۔ مجھے اندازہ تھا کہ اس کی وہ بے ہوشی چند منٹ سے زیادہ طویل ثابت نہیں ہوگی۔ مجھے جو کچھ کرنا تھا اسی قلیل سی مدت میں کرنا تھا۔

اس نے خرالدہ کے لیے تحقیر آمیز انداز میں "موٹا" کا لفظ استعمال کیا تھا جس پر وہ عبرتناک سزا کا حق دار بن چکا تھا۔ میں ڈرائنگ روم کے بند دروازے کا بولٹ گرا کر تقریباً دوڑتا ہوا ...گیا اور کچن سے سبزی کاٹنے والی چھری اٹھا کر واپس ... مصروف خانساماں میرے تیوروں سے وحشت زدہ ہو کر کچن سے ... گیا۔

میں نے بائیں ہاتھ کے انگوٹھے اور اس کے برابر والی انگلی سے اپنے بے ہوش حریف کے رخساروں میں پورا دباؤ ڈال کر اسے بے ہوشی کے عالم میں منہ کھولنے پر مجبور کر دیا جس سے اس کی زبان قریب کر رہا نے سے باہر آئی۔ میں نے بائیں ہاتھ کی ان دو انگلیوں کے ناخن "اس کی نرم گرم اور لجلجی زبان میں گاڑ دیے۔ اگلے ہی لمحہ میں نے اپنے داہنے ہاتھ میں دبی ہوئی چھری کی تیز دھار سے "کسی پیشہ ور قصاب کی سی سرد مہری کے ساتھ" اس کی زبان کھینچ کر کاٹ دی۔ اس کی کٹی ہوئی زبان سے خون کا فوارہ ابل پڑا۔ پل بھر میں زبان اس کے دہانے میں غائب ہو گئی۔ اذیت کے باعث اس کے بے ہوش بدن نے ایک تیز جھٹکا لیا۔ میں نے اس کی کٹی ہوئی زبان کا بے جان لوتھڑا اس کی جیب میں ڈال کر اسی کے دامن سے اپنے ہاتھ اور چھری کا پھل صاف کیا اور ایک طرف ہٹ گیا۔

اس کی بے ہوشی کا تسلسل میرے لیے حیرت انگیز تھا۔ میرا خیال تھا کہ زبان کٹتے ہی وہ اذیت سے بلبلا کر ہوش میں آ جائے گا لیکن اس کا جسم متحرک ہونے کے باوجود "اس کی بے ہوشی میں کمی نہیں آئی تھی۔ اس کے دہانے میں خون بھرنے کے بعد "اس کی دھاریں اس کی باچھوں سے بہنے لگی تھیں۔ میں نے اس کا ریوالور پر قبضہ کیا اور اس کے ہوش میں آنے کے انتظار میں ایک طرف کھڑا ہو گیا۔

اس کے دہانے سے خون بہنے کی رفتار بھی میرے قیاس سے کم تھی۔ پتا نہیں اس کے خون میں تیزی سے جمنے کی صلاحیت تھی یا پھر لعاب دہن کے طلسماتی اثر نے اس کی کٹی ہوئی زبان سے خون بہنے کی رفتار کم کر دی تھی۔ میں پورے انہماک سے اس کی طرف متوجہ تھا کہ اندرونی سمت سے بلند ہونے والی ایک اضطراری نسوانی چیخ پر اچھل پڑا۔

دروازے کے وسط میں سلمیٰ پھٹی پھٹی آنکھوں کے ساتھ اپنے منہ میں دوپٹہ دبائے کھڑی تھی۔ شاید کچن سے بھاگنے والے خانساماں نے اسے میرے وحشیانہ تیوروں کی خبر پہنچا دی تھی۔ وہ اپنے ڈرائنگ روم کے قالین پر خون آلود دہانے والے ایک اجنبی وجود کو پڑا ہوا دیکھ کر بری طرح وحشت زدہ ہو گئی تھی۔

"ڈرو نہیں!" میں نے اس سے تسلی آمیز لہجے میں کہا "... خود اپنی آواز اجنبی سی محسوس ہوئی۔ "مرا نہیں بلکہ بے ہوش ہو... زخمی ہے۔ یہ جہانگیر کو اغوا یا قتل کرنے کے مذموم ارادے سے یہاں آیا تھا۔ تم پچھلے برآمدے میں ... تمہیں بتا کر جہانگیر کو بلا لاؤ ... جلد از جلد اپنے ہوش و حواس میں آ سکے ... تمہیں کچھ بتا ...

طور پر کچھ اہم فیصلے کرنے ہوں گے۔ اچھا ہی ہوا کہ اس وقت میں یہاں موجود تھا۔ خود پر قابو رکھو اور اندر واپس چلی جاؤ۔"

اس نے بے ہوش شخص کی طرف سے سر گھما کر پھٹی پھٹی اور ویران آنکھوں سے میری طرف دیکھا اور فوراً ہی کانپتی ہوئی اندر کی طرف چلی گئی۔ مجھے امید تھی کہ اس نے میری بات سمجھ لی ہوگی اور میری ہدایت پر فوری عمل شروع کردے گی تاکہ میں انتظار میں وقت برباد کیے بغیر جہانگیر سے اس صورت حال پر مشورہ کرسکوں۔

اچانک تبیدا خونی کے جسم میں تیز حرکت پیدا ہوئی۔ اسی کے ساتھ اس کے دہانے میں بھرا ہوا خون ایک ابکائی کی صورت میں اس کے کالر، سینے اور گریبان کو رنگتا چلا گیا۔ لمحہ بھر بعد ہی وہ لڑکھڑاتا ہوا اپنے قدموں پر اٹھ کھڑا ہوا۔ وہ ہیجانی طور پر کچھ بولنے کی کوشش کررہا تھا لیکن اس کے حلق سے ہوا خارج ہونے کی الجھی آوازوں کے ساتھ ہی فضا میں خون کی کچھ چھینٹیں اڑ کر رہ گئیں۔

قوت گویائی یا زبان سے محرومی کا پہلا احساس ہوتے ہی اس نے دونوں ہاتھوں سے دیوانہ وار اپنی زبان کو محسوس کرنا چاہا پھر حقیقت کا ادراک ہوتے ہی اس کا چہرہ یکلخت تاریک ہوگیا۔

"میں جہانگیر شبیر نیازی ہوں۔" میں نے اس کے ریوالور کی نال اس کی طرف لہراتے ہوئے کہا "اور میری بیوی کو چھیڑنا تمہیں مہنگا پڑ گیا ہے۔ شہر کے بدمعاشوں کو کسی طرح بتادینا کہ میں ان کے لیے اب بھی وہی بلا ہوں جو اپنی طرف اٹھنے والے ہر ہاتھ کو توڑ دینے کا عادی تھا۔ میں نے تمہیں عبرت کا نمونہ بنانے کے لیے زندہ رکھا ہے۔ اب یہاں سے نکلو اور دفع ہوجاؤ۔ آئندہ تمہاری منحوس صورت نظر آئی تو اسے دھڑ سے الگ کردوں گا۔"

وہ دہشت زدہ انداز میں پیچھے کے قدموں سے نکاسی کے راستے کی طرف بڑھا تو میرا ذہن ایک بار پھر کھول اٹھا۔ میں نے غیر ارادی طور پر اپنے پیر سے جوتا اتارا اور تیزی سے آگے بڑھ کر اس کے سر پر جوتے مارنے شروع کردیئے۔ وہ کوئی مزاحمت کیے بغیر صرف اپنے سر کو بچانے کی ناکام کوشش کرتا ہوا دروازے کے قریب سرکتا رہا۔ میں اسے اسی طرح جوتے مارتا ہوا باہر فٹ تک لایا۔ کھلی جگہ میں آتے ہی اس نے یکلخت پھاٹک کی طرف دوڑ لگادی۔

میں نے اس کے پیچھے پھاٹک تک جانے کا ارادہ کرکے فوراً ہی منسوخ کردیا۔ مجھے یاد آگیا تھا کہ تبیدا خونی کے ساتھ کم از کم ایک مسلح جیپ بھی باہر موجود تھا جو میرے لیے خطرناک ثابت ہوسکتا تھا۔

تبیدا خونی کے باہر نکلتے ہی فضا میں کسی کار کا انجن اسٹارٹ ہونے کی آواز گونجی پھر چند ثانیوں بعد ہی انجن کی تیز ہوتی ہوئی آواز دور ہوتی چلی گئی۔ غالباً وہ لوگ بدحواسی کے عالم میں فرار

ہوئے تھے۔ پھر باہر سے چوکیدار چیختا ہوا اندر داخل ہوا اور مجھے دیکھتے ہی گرتا پڑتا میری طرف ہولیا۔

چوکیدار کے آتے ہی ادھر ادھر سے کئی ملازمین بھی نکل پڑے۔ شاید خانساماں نے ان سب کو سنگین صورت حال سے آگاہ کردیا تھا اور وہ سب مختلف مقامات پر چھپ کر باہر نکلنے کے موقع کا انتظار کررہے تھے۔ ان میں سے ہر ایک کے ہاتھ میں لاٹھی یا ڈنڈے جیسی کوئی نہ کوئی چیز موجود تھی۔ خوف، سنسنی اور ہیجان سے ان سب کی حالت غیر ہورہی تھی مگر یہ بات قابل تعریف تھی کہ وہ راہ فرار اختیار کرنے کے بجائے میرے قرب و جوار ہی میں منڈلا رہے تھے تاکہ کسی برے لمحے میں میری مدد کو آسکیں۔ اس بھیڑ میں خانساماں کا پتا نہیں تھا۔

ادھیڑ عمر چوکیدار اس قدر ڈرا ہوا تھا کہ اس سے بولا ہی نہیں جارہا تھا۔ میں نے اس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر اسے اپنے قریب کرتے ہوئے دوسرے ملازمین کو ہدایت کی وہ فوری طور پر پھاٹک بند کرکے اندر سے مقفل کرلیں اور احاطے میں موجود رہ کر نگرانی کرتے رہیں تاکہ کہیں سے کوئی اندر نہ کود سکے۔ میں نے انہیں سختی سے حکم دیا کہ میری اجازت کے بغیر کسی بھی حالت میں پھاٹک نہ کھولا جائے۔

وہ ایک ٹولی کی صورت میں یکجا ہوکر اس انداز میں پھاٹک کی طرف بڑھنے لگے جیسے انہیں وہاں دشمن کے کسی نرغے کی موجودگی کا خطرہ ہو۔ وہ منظر کچھ کربناک ہوتے ہوئے بھی مضحکہ خیز تھا۔ چوکیدار خود پر قابو نہ رکھ سکا۔ اس نے مجھ سے کچھ کہنا چاہا لیکن اس کا منہ خشک ہورہا تھا۔ وہ بول ہی نہ سکا۔ اس کوشش میں ناکامی کے بعد وہ تقریباً دوڑتا ہوا اس ٹولی سے آگے نکلتا چلا گیا۔ اس نے پرشور آوازوں کے ساتھ آہنی پھاٹک کے بولٹ اور کنڈے لگا کر انہیں مقفل کیا اور دوبارہ دوڑتا ہوا میرے پاس لوٹ آیا۔ وہ بہت تیزی کے ساتھ خوف اور صدمے کے ابتدائی اثرات سے ابھر رہا تھا۔

اس نے مختصر اور بے ربط فقروں میں جو کہانی سنائی اس کا خلاصہ یہ تھا کہ آنے والوں کی تعداد تین تھی۔ ان میں سے دو مقامی اور ایک پٹھان تھا۔ تبیدا خونی نے جب گیٹ پر گھنٹی بجائی تو چوکیدار نے پھاٹک کھولنے سے پہلے ہی باہر کھڑی ہوئی ٹیکسی دیکھ لی تھی جس میں ڈرائیونگ سیٹ پر ایک مقامی شخص اور پچھلی نشست پر ایک موٹا اور دراز قد پٹھان براجمان تھا۔ جب تبیدا خونی نے جہانگیر سے ملاقات کی خواہش ظاہر کی تو اس نے اپنے دونوں ساتھیوں کا کوئی ذکر نہیں کیا جس پر چوکیدار کا ماتھا ٹھنکا مگر اس نے آخر کار مجھے متذبذب انداز میں مطلع کردیا۔ میری ہدایت پر وہ تبیدا خونی کو ڈرائنگ روم میں بٹھا کر آیا تو اس کے ذہن میں موٹا پٹھان موجود تھا۔ جب وہ مجھے بتانا چاہتا تھا کرنے کے باوجود چوکیدار کو اپنی کوئی بات نہ سمجھا سکا تو اس کا ہاتھ تھام کر اسے باہر ٹیکسی تک لے گیا جہاں دوسرے مقامی نے ریوالور کے زور پر اسے اپنے برابر میں بٹھالیا۔

گلاس اٹھایا تو وہ جھرجھری لے کر منمنانے لگا۔ میں نے اس کے رخساروں پر پے درپے تھپڑ لگائے تو اس نے اپنی لال لال آنکھیں پھاڑنے کی کوشش کی اور میں نے سہارا دے کر اسے سیدھا بٹھا دیا پھر الٹی کے پانی کا گلاس اس کے منہ سے لگا دیا۔

مینا کو شیں تیزی کے ساتھ بار فور ہو میں اور اس کے خالی معدے میں اٹری ہوئی الکحل باہر آجانے کے بعد اس کی حالت سنبھلنے لگی۔ میں اسے پھیلی ہوئی خراب گاہ سے ڈرائنگ روم میں لے آیا۔

باتیں شروع کرنے تک اسے علم نہیں ہو سکا کہ اس کی بے ہوشی کے دوران میں کیا حالات رونما ہوئے تھے۔ پیٹ ہوجانے کے بعد بھی وہ سرور کے عالم میں تھا لیکن اس قابل ہو چکا تھا کہ اس سے کسی سنجیدہ موضوع پر کھل کر بات کی جا سکے اور وہ اس پر کوئی صائب رائے دے سکے۔

رونا کنے سے فارغ ہوا تو میں نے اسے ترسنہ ترسنہ شیدا خونی کے بارے میں بتانا شروع کر دیا اور جہانگیر کی آنکھیں حیرت سے پھیلتی چلی گئیں۔ اس بار میں نے وہ باتیں بھی دہرائیں جو مجھے مافیا کا کام کرنے والے بڑے سینڈو کی زبانی معلوم ہوئی تھیں۔ میں بذات خود کبھی بھی شیدا خونی سے نہیں ملا تھا لیکن سینڈو نے مجھے جو کچھ بتایا اس کے مطابق شیدا خونی شیر شاہ کے علاقے میں رہنے والا ایک اجرتی قاتل تھا۔ مناسب معاوضہ دے کر اسے کسی بھی شخص کے قتل پر آمادہ کیا جا سکتا تھا۔ مشہور تھا کہ وہ کم از کم بیس قتل کر چکا تھا لیکن قتل کے جرم میں کبھی پولیس کی گرفت میں نہیں آیا تھا۔ فساد اور شراب پی کر شور شرابا کرنے کے جرم میں وہ کئی بار مختصر سزائیں ضرور کاٹ چکا تھا۔

"اب تم اس کہانی پر غور کرو۔ میں ذرا غزالہ رنجبو کو متوقع خطرے سے آگاہ کر دوں۔" میں نے اپنی کہانی مکمل کرنے کے بعد کہا اور فون کی طرف بڑھ گیا۔ "یہ یاد رکھنا کہ میں نے سنگی کو یہ نہیں بتایا کہ شیدا میری وجہ سے تمہیں اغوا کرنے آیا تھا۔"

یہ غنیمت ہوا کہ دوسری طرف سے غزالہ نے فون موصول کیا۔ اس میں خوبی یہ تھی کہ وہ مجھ سے غیر ضروری بحث میں نہیں الجھتی تھی۔ اس کی جگہ وڈیرا ہوتی تو فون پر ہی بال کی کھال نکالنی شروع کر دیتی۔

میں نے بہت اختصار کے ساتھ اسے شیدا خونی کی آمد اور لڑائی کے بارے میں آگاہ کرنے کے بعد لوون کرانگ فو کے اسکالا کی طرف سے ہوشیار رہنے کی ہدایت کی اور فون بند کر دیا۔

"میرے لیے یہ بات حیران کن ہے کہ وہ تمہاری تلاش میں تھا اور تمہارا صورت آشنا تک نہیں تھا۔" جہانگیر نے بہت غور و فکر کے بعد اس واردات میں وہ اہم نکتہ دریافت کیا تھا۔

میں نے کرسی پر بیٹھنے کے بجائے بے چینی سے ٹہلتے ہوئے کہا "ممکن ہے وہ تمہیں اغوا کرنے کے محدود مقصد کے ساتھ یہاں آئے ہوں۔ یہ بھی ہو سکتا کہ میرا سراغ پالینے کے بعد وہ ان کے فوری بعد مجھ سے فوری دو دو ہاتھ کرنے کا ارادہ رکھتے ہوں۔ یہ ایک شرمناک حقیقت ہے کہ میری وجہ سے تم بار بار مشکلات کا شکار ہوتے چلے آرہے ہو۔ آج کے واقعے کے بعد میرے لیے یہ احساس جرم ناقابل برداشت ہو چکا ہے۔"

"بار بار کہاں؟ کبھی کبھار ایسا ہو ہی جاتا ہے....." اس نے کہنا چاہا مگر میں نے اس کی بات کاٹ دی۔

"پہلے اسجد نے رہبا کے ایما پر تمہیں اغوا کر کے میرے بارے میں تمہاری زبان کھلوانے کے لیے تمہیں وحشیانہ تشدد کا نشانہ بنایا۔ پھر اس نے بھاری مسلح نفری کے ساتھ تمہارے گھر پر چڑھائی کروائی۔ اس کے بعد وڈیرا نے انتقاماً تمہارے بیٹے کو اغوا کر لیا اور اب لوون کرانگ فو کے ارکان کی نظریں بھی تم پر مرکوز ہیں۔ تم پر یہ سارے مصائب صرف اور صرف میری وجہ سے نازل ہو رہے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ موجودہ خطرہ کا مشترکہ طور پر سدباب کرنے کے بعد میں تم سے کنارہ کشی اختیار کر لوں تاکہ میرے گناہوں کا عذاب تمہیں اور تمہاری مختصر سی فیملی کو نہ بھگتنا پڑے۔"

وہ اپنی جگہ پر پہلو بدل کر عارفانہ انداز میں ہولے سے ہنس پڑا اور پھر بولا "کمال ہے کہ بلانوشی میں نے کی ہے اور بہک تم رہے ہو۔ پہلی بات تو یہ ہے کہ میں مقدرات میں پختہ یقین رکھتا ہوں۔ تمہارا وجود تک نہ ہوتا تب بھی یہ مشکلات کسی اور بہانے سے نازل ہو سکتی تھیں۔ میرے مقدر میں جو کچھ لکھ دیا گیا ہے وہ تو ہونا ہی ہے۔ اس میں تمہارے یا کسی اور کے ہونے یا نہ ہونے سے کوئی فرق نہیں پڑے گا۔"

"تمہیں فرق پڑے یا نہ پڑے، میرے ضمیر کی خلش دور ہو جائے گی۔"

"تمہاری خلش اسی وقت کم ہو سکتی ہے جب تمہارے دشمن میرا پیچھا کرنا ترک کر دیں گے اور یہ ہو ہی نہیں سکتا۔ تم مجھ سے ملو یا نہ ملو تمہارے پرانے مراسم کی شہرت کی بنا پر تمہارے دشمن مجھے تمہارا دوست ہی تصور کرتے رہیں گے۔ یہ چھاپ اتنی گہری ہے کہ زندگی بھر ختم نہیں ہو سکتی۔ جب تم کسی گرم مرد و زن کے زد تم سے مار کھانے کے بعد میرے گھر پر چڑھائی کرے گا۔ اس کا بس ایک ہی علاج ہے کہ تم بھی میری طرح شریفانہ زندگی اختیار کر لو۔ تمہاری دشمنیاں ختم ہوں گی تو میں خود بخود محفوظ ہو جاؤں گا مگر یہ تو بتاؤ کہ شیدا خونی کس کے لیے کام کر رہا ہے؟"

"فی الحال میں کوئی اندازہ نہیں لگا سکتا۔ یہ بعد کی باتیں ہیں اس وقت تمہیں اپنی حفاظت کی فکر کرنی چاہیے۔ شیدا خونی تمہارے لیے جلد ہی مصائب کھڑے کرنے کی کوشش کرے گا۔ اس کی خدمات کرائے پر حاصل کرنے والے بھی یہاں دو بارہ طبع آزمائی کر سکتے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ شیدا خونی وحشت کے باعث ادھر

کا سامنا کرنے کی ہمت نہ کر سکے لیکن بھاری معاوضے کے لالچ میں شہر کے دوسرے بدمعاش اس کام پر آمادہ ہو سکتے ہیں۔"

"میرے ذہن میں بہت سہل ترکیب موجود ہے۔" وہ چند لمحوں تک خاموش رہنے کے بعد بولا "سلمیٰ کافی دنوں سے میکے جانے کے لیے اصرار کر رہی ہے۔ میں آج رات ہی اسے لاہور روانہ کر رہا ہوں۔"

میں نے غور سے اس کی طرف دیکھا پھر پوچھا "اصل خطرہ تمہیں ہو سکتا ہے۔ تم کیا کرو گے؟"

"میری فکر نہ کرو۔ میں بھی روپوش ہو جاؤں گا۔ میں نے فیکٹری میں سب سے پہلے پروڈکشن، ایکسپورٹ اور اکاؤنٹ کو کمپیوٹر پر ڈالا ہے۔ ہر دن کی تصویر آئینے کی طرح سامنے رہتی ہے اور سپروائزروں کو بھی معلوم ہوتا ہے کہ کس شعبے میں زیادہ توجہ کی ضرورت ہے۔ دس پانچ دن میرے بغیر بھی کام اسی طرح چلتا رہے گا۔"

اپنے بارے میں اس کا منصوبہ لاجواب تھا۔ مسز خان اپنے گھر والوں سے اپنے باس کے ساتھ بیرون شہر کے کاروباری دورے کا بہانہ کر کے اس کے پاس آ جاتی اور وہ دونوں فرضی ناموں سے شہر کے کسی بڑے ہوٹل میں مقیم ہو جاتے۔ ان دونوں کے مراسم جتنے تھے اس لیے وہ ایک دوسرے سے اکتائے بغیر ہفتہ عشرہ تک اپنی ذاتی ہوٹل کے کمرے تک محدود رہ سکتے تھے۔ ہوٹل کے عملے کے لیے وہ کوئی نئی بات نہ ہوتی۔ ان دونوں کی جملہ ضروریات اسی طور بلکہ کمرے میں پوری ہو سکتی تھیں۔ میری طرف سے میدان صاف ہونے کا اشارہ ملنے کے بعد جہانگیر اپنی سہولت کے مطابق اس فرضی دورے سے واپس آ کر اپنے معمول کی ذمے داریاں سنبھال سکتا تھا۔

وہ منصوبہ بے داغ اور قابل عمل تھا۔ میں نے کہا "پھر وقت ضائع نہ کرو۔ رات کا انتظار کرنے کے بجائے پہلی پرواز سے سلمیٰ کو اس کے میکے روانہ کر دو۔ صبح کی ابتر حالت کا اس نے بہت گہرا اثر لیا ہے۔ یہاں رہی تو وہ خواب میں بھی اسی کو دیکھ کر ڈرتی رہے گی۔"

فون کرنے پر معلوم ہوا کہ لاہور کے لیے اگلی براہ راست پرواز سات بجے تھی۔ اس سے پہلے پانچ بجے شام ایک اور پرواز سکھر کے راستے لاہور روانہ ہوتی تھی۔ ہمارے لیے اہم مسئلہ یہ تھا کہ سلمیٰ کو جلد از جلد شہر سے نکال دیا جائے پھر براہ راست کے مقابلے میں سکھر کے راستے جانے والی پرواز میں نشست بھی آسانی سے مل سکتی تھی اس لیے جہانگیر نے فون پر فیکٹری کے ایک ملازم کو سلمیٰ اور اس کے بچے کا پانچ بجے والی پرواز کا ٹکٹ گھر پہنچانے کی ہدایت کی پھر وہ مسز خان سے گفتگو میں مصروف ہو گیا۔ وہ ٹیلیفون پر اپنے باس کی آمد کی منتظر تھی۔ اسے گفتگو کی آزادی فراہم کرنے کی نیت سے میں ڈرائنگ روم سے نکل گیا۔ میں نے سوچا کہ اس مہلت سے فائدہ اٹھاتے ہوئے سلمیٰ کو اس کی روانگی کے پروگرام سے باخبر کر دوں تاکہ وہ فوری طور پر تیاری شروع کر سکے۔

میں نے سلمیٰ کی خواب گاہ کے دروازے پر دستک دی۔ اس نے یہ جانے بغیر کہ کون آیا تھا اندر سے آجاؤ کی آواز لگائی اور میں جھجکتے ہوئے دروازہ کھول کر اندر داخل ہو گیا۔

سلمیٰ ہاتھ پیر ڈھیلے چھوڑ کر مسہری پر چت لیٹی ہوئی تھی۔ اس کا بچہ قریب ہی رکھے ہوئے بے بی کاٹ میں بے خبر سو رہا تھا۔ مجھے دیکھتے ہی سلمیٰ نے تیزی سے بستر سے اٹھنے کی کوشش کی تو میں رک گیا اور کہا "تم آرام کرتی رہو۔ میری وجہ سے تکلف برتنے کی ضرورت نہیں میں واپس جا رہا ہوں۔"

"تم اکیلے ہی ہو؟" اس نے کمزور سی آواز میں پوچھا۔ اس کا زرد چہرہ اس وقت بھی ستا ہوا تھا۔

"ہاں، جہانگیر کچھ لوگوں کو فون کر رہا ہے۔ میں تمہیں صرف یہ بتانے آیا تھا کہ جہانگیر تمہیں پانچ بجے والی پرواز سے لاہور بھیج رہا ہے۔ اپنا اور بچے کا سامان پیک کر کے روانگی کی تیاری کر لو۔"

"آجاؤ اور تھوڑی دیر کے لیے میرے پاس بیٹھو۔" وہ اسی انداز میں مسہری پر دراز ہوتے ہوئے بولی "میں تو یہ سوچ رہی تھی کہ جہانگیر تمہارے ساتھ ہوئے تو میرا یوں لیٹے رہنا مناسب نہیں ہوگا۔ شراب نوشی کے بعد انہیں ذرا ذرا سی باتیں بڑی بری نظر آنے لگتی ہیں۔"

سلمیٰ کی وہ بات سن کر میری کھوپڑی سن ہو کر رہ گئی۔ وہ حقیقت میں بہت وحشت زدہ تھی۔ اس کی حالت قابل رحم ہو رہی تھی مگر اس حالت میں بھی اس کی سوچ سیدھی نہیں تھی۔ شوہر کو دکھانے کے لیے وہ مجھ سے حجاب برت سکتی تھی لیکن خلوت میں اسے مجھ سے کسی تکلف کی ضرورت نہیں تھی۔ میں اس کے وجود سے نظریں چراتے ہوئے ایک دور افتادہ کرسی پر جا بیٹھا حالانکہ مسہری کے قریب بھی دو کرسیاں موجود تھیں۔

سلمیٰ نے ایک نظر میری طرف پھر خالی کرسیوں کی طرف دیکھا اور کسمسا کر اپنی پوزیشن اس طرح تبدیل کی کہ میری طرف دیکھتی رہے پھر اس نے تشویش آمیز آواز میں سوال کیا "کیا جہانگیر کے ساتھ مجھے پوری زندگی اسی خوف اور دہشت کے عالم میں گزارنا پڑے گی؟ اس کا ماضی اس کا پیچھا کیوں نہیں چھوڑتا؟"

"جرائم دو قسم کے ہوتے ہیں۔ پہلی قسم کے جرم کا ارتکاب کرنے والے کو ہر شخص مجرم سمجھتا اور اس سے نفرت کرتا ہے لیکن دوسری قسم کے جرائم ہماری معاشرتی زندگی کا حصہ بن گئے ہیں۔ اسمگلنگ، ذخیرہ اندوزی اور چور بازاری کرنے والوں کو کوئی مجرم کہنے کی جرات نہیں کر سکتا کیونکہ ان سنگین جرائم کو کاروباری ضروریات بلکہ لوازم کا درجہ دے دیا گیا ہے۔ جہانگیر [illegible] بدمعاشوں کا تعلق دوسری قسم کے مجرموں سے ہے۔ وہ [illegible] ذہنوں کو زیر تک فراموش نہیں کر سکتے ہیں جو جہانگیر نے [illegible]

انتہا پسندی سے لگائے تھے۔ وہ جیپ کے ذریعے رفتار فوقتاً کراتے کے ذریعوں سے اس پر وار کراتے رہتے ہیں لیکن زیج میں نے شہر کے ایک بالی کرائے بدمعاش کو جس حالت میں دیکھ مار کر یہاں سے ہٹایا ہے اس کے بعد اس برادری کے لوگ ادھر آنے کے تصور سے کانپ اٹھیں گے لیکن پھر بھی احتیاط ضروری ہے۔ میرا خیال ہے کہ آئندہ تم بے خوف و خطر زندگی گزار سکو گی۔"

ہم نے اس کے ساتھ کیا کیا تھا کہ اُس کے پورے جسم اور چہرے پر کوئی زخم نظر نہ آنے کے باوجود اُس کا جبڑا خون میں لتھڑا ہوا تھا؟ شاید اسے خون کی سنے بھی ہوئی تھی۔" وہ جھرجھری لے کر بولی۔

"کچھ نہیں! میں نے صرف اُس کی زبان کاٹ دی تھی تاکہ وہ عمر بھر ہم میں سے کسی کے نام کی تحقیر کرنے کے قابل نہ رہے۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا "بانہیں نرمیوں کے قابل کی زبان کاٹ کر اسے جوتے سے مارنا نقصان کا کام نہیں تھا۔ اب شاید وہ زندگی بھر دم کرنے کا تصور بھی نہیں کر سکے گا۔"

وہ جھرجھری لے کر رہ گئی۔ اس کی آنکھیں خوف اور بے یقینی سے کچھ اور پھیل گئی تھیں۔

"یقین نہیں تھا کہ تم جیسا نرم خو انسان ایسی درندگی بھی کر سکتا ہے۔" چند لمحوں کی خاموشی کے بعد وہ شرمندگی سی ہوئی بے خوف آواز میں بولی "خانساماں نے مجھے بتایا تھا کہ تم بچپن سے سبزی کاٹنے والی چھری لے کر اچھل بھاگتے تھے۔ اس سے تو بہتر ہوتا کہ تم اسے ذبح ہی کر دیتے۔ زبان کے بغیر وہ زندہ درگور ہو جائے گا۔"

"شاید مکافات عمل اسی کو کہتے ہیں۔ تم یہ کیوں بھول رہی ہو کہ وہ بانہیں جیتے جاگتے انسانوں کا قاتل تھا۔ ان میں سے بیشتر ایسے تھے جنہیں وہ جانتا بھی نہیں تھا۔ اس نے معاوضہ لے کر انہیں صرف اس لیے مارا تھا کہ معاوضہ دینے والے اُن لوگوں کو زندہ نہیں دیکھنا چاہتے تھے۔ مجھے خوشی ہے کہ زیج میں نے ایک ایسے سفاک مجرم کو سزا دی ہے جو اپنی چالاکیوں کی وجہ سے قانون کی ذہنی گرفت سے بچا ہوا تھا۔"

"میں اب تک کئی بار یہ سوچ کر لرز اٹھی ہوں کہ آج تم اتفاقاً ادھر نہ آگئے ہوتے تو کیا ہوتا۔ جہانگیر نشے میں بے حال ہوتے اور وہ آسانی کے ساتھ انہیں ہانک کر اپنے ساتھ لے جاتا۔"

"ہم بہت کچھ سوچتے اور کرتے ہیں پھر اکثر اوقات اپنے کیے پر بھی کڑھتے ہیں لیکن یہ بھول جاتے ہیں کہ ہم کو چیلوں سے زیادہ قوت نہیں رکھتے۔ قدرت کی مدد پر خوشی ہمیں اس بدنما کی طرف سے تعلیم رہتی ہیں جہاں مقدر ہماری گھات یا انتظار میں بیٹھا ہوا ہوتی ہے۔ اس بدنما سے کبھی ہم پر ذلت رسوائی حملہ ہوتی ہے اور کبھی خوش بختی کا کمال ہمیں حیران کر دیتا ہے۔

مجھے بھی کسی نادیدہ قوت نے ہی ادھر بھیجا تھا ورنہ ابھی چند ہی روز پہلے تو میں غزالہ کے ساتھ یہاں آیا تھا۔"

اس نے ملتجیانہ نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے کہا "تم ادھر آتے رہا کرو۔ تمہارے آنے سے مجھے بہت ڈھارس ملتی ہے۔ غزالہ بہت خوش نصیب ہے کہ اسے تمہارا ساتھ میسر ہے۔ بعض مردوں میں یہ خوبی ہوتی ہے کہ ان کی پناہ میں دنیا ہوا ہر فرد خود کو ایک مضبوط سائبان کے نیچے محسوس کرتا ہے۔ میں اس آسودگی سے محروم ہوں۔ جہانگیر کے ساتھ میں خود کو ایک لق و دق صحرا میں بالکل بے سروسامان محسوس کرتی ہوں۔ مجھے دنیا کی ہر نعمت میسر ہے مگر تحفظ کا احساس ناپید ہے۔ ہر وقت یہ دھڑکا لگا رہتا ہے کہ کوئی مجھے لوٹ لے گا' اٹھا لے جائے گا یا مار ڈالے گا۔ تم نہ آتے ہو تو میں خود کو ایک بہت غیر محفوظ راستوں میں بھٹکتی لگتی ہوں۔"

"مجھے آتے رہنے میں کوئی اعتراض نہیں لیکن جو کچھ تم بتا رہی ہو اس میں تمہارا اپنا قصور ہے۔ جہانگیر پر اعتماد کرنا سیکھو۔ اُس سے ذہنی فاصلہ ختم کر کے اُس کے مسائل کو سمجھنے کی کوشش کرو۔ یہ جاننے کی کوشش کرو کہ وہ تم سے کیا چاہتا ہے۔ تم اُس کی توقعات کو بہتر انداز میں پورا کرنا شروع کرو گی تو اس کے رویے میں خود بخود انقلابی تبدیلی آجائے گی اور تمہیں اُس پر اعتماد ہونے لگے گا۔ مرد چونکہ مرد ہوتا ہے اس لیے وہ عمر بھر اپنی انا کا قیدی بن کر زندہ رہتا ہے۔ وہ زندگی کی بڑی سے بڑی آسائش' ذہنی کہ گھریلو سکون کے لیے بھی ایک حد سے نیچے آنا اپنی عزت نفس کے خلاف سمجھتا ہے۔ اس کی انا کو بہتر زاویے سے تسکین ملتی رہے تو وہ معمولی چھوٹی خوشیوں کے لیے زمین پر ناک رگڑنے پر بھی تیار ہو جاتا ہے۔"

اس کی آنکھیں پرخیال انداز میں چھت پر مرکوز ہو گئیں اور وہ کمزور آواز میں بولی "آج مجھے اندازہ ہو رہا ہے کہ تم جہانگیر کے سچے اور مخلص دوست ہو۔ میں بجا طور پر تمہارے لیے آسان چارہ رہی ہوں۔ تم چاہتے تو میری کمزوریوں سے فائدہ اٹھا کر مجھے اپنی خواہشات کا غلام بنا سکتے تھے لیکن تم اس راستے سے بچتے گریز کرتے رہے۔ میں تمہاری احسان مند ہوں کہ آج تم نے میری آنکھیں کھول دیں' مجھے میری غلطیوں کا احساس دلا دیا۔ شاید تم ٹھیک ہی کہہ رہے ہو کہ ہم دونوں کے درمیان صرف انا کی جنگ ہے جو اعتماد کی دیوار کو دیمک کی طرح چاٹے جا رہی ہے۔ میں آج کے بعد کوشش کروں گی کہ جہانگیر سے میرا ذہنی سمجھوتا ہو سکے۔ یہی ہم دونوں کے حق میں بہتر ہو گا۔"

سلمیٰ کی وہ باتیں سُن کر مجھے جو خوشی ہوئی اُس کا اندازہ میں ہی لگا سکتا ہوں۔ بات صرف اتنی سی تھی کہ ٹھنڈے لوہے پر ہزار چوٹیں بھی اس کی شکل میں کوئی نمایاں تبدیلی نہیں لا سکتیں۔ لوہا ٹوٹ جائے گا مگر کسی نئے سانچے میں نہیں ڈھل سکے گا۔ ہاں جب لوہا گرم ہو تو چند ہلکی ہلکی چوٹیں بھی اسے موم کی طرح کسی بھی طرف موڑ سکتی ہیں۔ اس وقت کے مخصوص حالات میں سلمیٰ

وحشت اور خوف سے بے حال ہو رہی تھی۔ اُس کی ذات پر سے اناپرستی کا خول اتر چکا تھا اور شاید وہ ذکی الحس بھی ہو گئی تھی کہ جب ہی اس نے میری باتوں کا بھرپور اثر قبول کر لیا تھا۔ مجھے خوشی اس بات کی تھی کہ سلطی کے طور طریقوں میں تبدیلی آنے کے بعد میں اپنے دل میں کوئی چور محسوس کیے بغیر، بے دھڑک اس گھر میں آمدورفت جاری رکھ سکتا تھا۔

میں نے مسکرا کر ستائشی نظروں سے اس کی طرف دیکھا پھر اس کمرے سے نکلتا چلا گیا۔

میں چاہتا تو جہانگیر کا پروگرام طے ہو جانے کے بعد وہاں سے رخصت ہو سکتا تھا لیکن میرے دل نے یہ گوارا نہیں کیا۔ ان کے مصائب کا سبب میری ذات تھی اس لیے آخر تک ان کا ساتھ دینا میرا فرض بنتا تھا۔

جہانگیر نے گھریلو ملازمین کو ہدایات دینے کے بعد مجھ سے کوئی بھی گاڑی پسند کرنے کے لیے کہا تو مجھے حیرت ہوئی کہ نشے کی حالت میں کہی ہوئی وہ بات بدستور اس کے ذہن میں اٹکی ہوئی تھی۔ اس بار میں نے اس کی پیشکش سختی کے ساتھ مسترد کر دی۔ شہر میں ڈون کوانگ فو کے آدمیوں کے سرگرم عمل ہونے کا یقینی ثبوت سامنے آجانے کے بعد میں جہانگیر کی کوئی بھی گاڑی استعمال کرنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔

میرا سراغ لگانے کے لیے اُن لوگوں نے اپنی مہم جوئی کی ابتدا جہانگیر کی ذات سے کی تھی۔ اس کے روپوش ہونے کے بعد، اس کی کوئی گاڑی میرے زیر استعمال ہوتی اور پہچان لی جاتی تو میں اس کی وجہ سے مشکلات میں پھنس سکتا تھا۔ اس کی گاڑی لینے سے انکار کرنے کے ساتھ ہی میں نے سلطی سے رقم لے کر دوسری کار خریدنے کا ارادہ بھی ترک کر دیا۔ خطرناک حالات میں مسلسل ایک کار کو زیر استعمال رکھنے کے بجائے بیرباری ٹیکسی میں سفر کرنے سے بہت سے ان دیکھے خطرات خود بخود ٹل سکتے تھے۔

وہ مجھے بتا چکا تھا کہ اُس کا ارادہ ائرپورٹ سے براہِ راست ایک مشہور ہوٹل میں جانے کا تھا۔ مسز خان مقررہ وقت پر اس سے وہیں ملنے پہنچ جاتی۔ میں نے اسے مشورہ دیا کہ وہ سلطی کو ائرپورٹ چھوڑنے کے لیے اپنی کار کے بجائے ٹیکسی استعمال کرے تاکہ وہ واپسی میں کار کی فکر سے آزاد رہے مگر اس معاملے میں وہ مجھ سے زیادہ چالاک ثابت ہوا۔ اس نے اپنی کار ائرپورٹ کی پارکنگ لاٹ میں ہی چھوڑنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔ اگر اُس کی کار وہاں پہچان لی جاتی تو اس کا پیچھا کرنے والے یہی سمجھتے کہ وہ اپنی کار ائرپورٹ پر چھوڑ کر شہر سے فرار ہو گیا ہے۔

ائرپورٹ کے سفر میں، میں ان لوگوں کے ساتھ تھا۔ جہانگیر نے منزل آنے سے پہلے ہی سلطی اور اپنے شیرخوار بیٹے کو گاڑی ہی میں الوداع کیا پھر ہم تینوں کو اکلوتے سوٹ کیس کے ساتھ، اور پنج کے سامنے اتار کر گاڑی پارکنگ لاٹ کی طرف لے گیا۔ اس کا ارادہ وہیں رک کر میرا انتظار کرنے کا تھا۔

میں نے سوٹ کیس ایک نرالی بوداری کے سپرد کر کے سلطی کو اندر روانہ کیا اور اس وقت تک شیشوں میں سے اسے دیکھتا رہا جب تک وہ بورڈنگ کارڈ لے کر سیکیورٹی چیک پوسٹ میں ناپید ہو گئی۔ میں گردوپیش کا جائزہ لیتے ہوئے پارکنگ لاٹ کی طرف چل دیا۔

"فون پر مجھے اپنی خیریت سے باخبر کرتے رہنا۔" جہانگیر نے پارکنگ لاٹ سے ٹیکسی اسٹینڈ کی طرف جاتے ہوئے کہا۔ "میں وہاں علی نواز خان کے نام سے قیام کروں گا۔ مسٹر اور مسز علی نواز یاد رکھنا۔ اور ہاں، یہ تجوری کی چابی بھی رکھ لو۔ اس میں میری بھی تھوڑی سی رقم پڑی ہوئی ہے جو مقامی کرنسی میں ہے۔ ہو سکتا ہے کہ یہ مسئلہ طول پکڑ جائے اور تمہیں رقم کی ضرورت پیش آجائے تو پریشانی نہیں ہونی چاہیے۔"

اس کے ہاتھ سے تجوری کی چابی لیتے ہوئے، مجھے اس پر بے اختیار ترس آنے لگا۔ ڈون کوانگ فو کے خونخوار شکاری کتے اس کی بو کا پیچھا کر رہے تھے۔ وہ میری خاطر بلکہ میری وجہ سے خانہ بدوشی اختیار کرنے پر مجبور ہو گیا تھا لیکن پھر بھی وہ مطمئن اور خوش تھا کیونکہ اس طرح اسے مسز خان سے بھرپور مراسم استوار کرنے کا ایک نادر موقع میسر آ رہا تھا۔

ہم ائرپورٹ سے ٹیکسی میں روانہ ہوئے تو میرا ارادہ تھا کہ میں جہانگیر کو ہوٹل چھوڑتا ہوا اسی ٹیکسی سے شرف آباد نکل جاؤں گا لیکن اسے اتارنے کے بعد میں نے اپنا ارادہ بدل دیا۔ صدر کے پرہجوم علاقے میں اس ٹیکسی کو فارغ کر کے میں نے دوسری ٹیکسی پکڑی اور گھر روانہ ہو گیا۔

○☆○

ان تینوں کی رائے میرے فیصلے سے متصادم تھی۔ میں فلیٹ کو خیرباد کہہ کر ہوٹل بلکہ دو ہوٹلوں میں منتقل ہونا چاہتا تھا۔ ان کا کہنا تھا کہ اس کی سرے سے ضرورت ہی نہیں تھی۔ ورما نے ان کی ترجمانی کے فرائض سنبھالے ہوئے تھے۔ اس کا کہنا تھا کہ اگر ان لوگوں کو فلیٹ کا موہوم سا بھی خیال ہوتا تو وہ جہانگیر پر ہاتھ ڈالنے سے پہلے ہی وہاں طبع آزمائی کرتے۔ میں شہر کے ایک خطرناک قاتل کی زبان کاٹ کر اسے زندہ چھوڑ آیا تھا اس لیے اس کی طرف سے کسی متوقع انتقامی کارروائی کا خوف میرے ذہن میں جاگزیں ہو چکا تھا جو مجھے محفوظ اور آرام دہ فلیٹ سے نکل بھاگنے پر اکسا رہا تھا۔

بالفرض انہیں ڈون کو دیے ہوئے نمبر کا خیال آ بھی جاتا تو وہ محض فون نمبر کے سہارے فلیٹ کا پتا نہیں لگا سکتے تھے۔ عام ڈائرکٹری سے یہ کام لینا ناممکن تھا۔ پھر کراچی میں نئی فون کنکشنز کی کارکردگی اس قدر ناقص تھی کہ صارفین کے لیے ڈائرکٹری

کا سامان کے وقفے سے چھاپی جاتی تھی۔ نمبروں کی ترتیب سے
مارکیٹ کے پتے فراہم کرنے والی خصوصی ٹیلی فون ڈائریکٹری تو
دس برس سے چھاپی ہی نہیں گئی تھی۔ اس میں جہانگیر کے اس
فلیٹ کا نمبر اور پتا درج ہونے کا امکان ہی نہیں تھا کیونکہ وہ پاکستان
میں ٹی وی کے فعال ہونے سے پہلے کا وقت تھا۔ اس وقت ہم لوگ دو
وقت کی روٹی بھی بڑی محنت سے حاصل کیا کرتے تھے اور ہمارے
لیے فون جیسی عیاشی کا تصور کرنا گناہ سے کم نہیں تھا۔ ذوان کے
آدمیوں کو فون نمبر کے سہارے آگے بڑھنے کے لیے دو کام کرنے
رہتے۔ اول یہ کہ وہ اسی نمبر پر فون کر کے معلومات حاصل کرنے کی
کوشش کرتے۔ ویرا کے پاس اس کا توڑ یہ تھا کہ فلیٹ پر آنے والی
ہر فون کال غزالہ ریسیو کرے اور کسی بھی اجنبی کال کے جواب میں
وہی رٹا رٹایا سبق دہرا دے جو وہ مکاؤ سے آنے والی کال کے
جواب میں سنا چکی تھی۔ ان لوگوں کے لیے دوسرا راستہ طویل تھا۔
اگر وہ فون نمبر کے ذریعے پتا معلوم کرنے کے لیے محکمے کے کسی آدمی
پر جال ڈالتے تو اس میں کامیابی کے لیے وقت درکار ہوتا۔

ان تینوں نے اس تجزیے کے بعد یہ فیصلہ کیا تھا کہ ہمیں فوری
طور پر فلیٹ چھوڑ کر فرار ہونے کی ضرورت نہیں تھی۔ ایک دو روز
میں حالات بگڑتے تو اس فیصلے پر نظرثانی کی جا سکتی تھی۔ میرے پاس
اس کے موجودہ لائحہ عمل کا کوئی مثبت جواب نہیں تھا لیکن میری چھٹی
حس مجھے ان سے اختلاف رائے پر مجبور کر رہی تھی۔

ویرا نے میری یہ بات سنتے ہی میرا مضحکہ اڑانا شروع کر دیا
"چھٹی حس کا تعلق لاشعور سے ہوتا ہے اور میں پہلے ہی بتا چکی ہوں
کہ تمہارے لاشعور میں شیدے کا خوف گھسا ہوا ہے۔ تم سے کس
عقلمند نے کہا تھا کہ اسے زندہ جانے دو۔ اسے مار ڈالنے کے بعد
شاید تم اپنی زندگی مکاری کے ذریعے اس کے دونوں ساتھیوں کو بھی
مار لیتے لیکن تم نے وہ موقع گنوا دیا۔ اب بلاوجہ چھٹی اور ساتویں
حس کی باتیں کر کے اپنی کمزوری پر پردہ ڈالنے کی کوشش نہ کرو۔ یہ
بھی لو کہ اس کے منہ سے غزالہ کے لیے ایک تحقیر آمیز لفظ سن کر
تمہاری کھوپڑی الٹ گئی تھی اور تم بدترین اشتعال کے عالم میں صحیح
ترین فیصلہ کرنے کی اپنی سدابہار صلاحیت سے محروم ہو گئے
تھے۔"

میں نے تنگ آ کر ہتھیار ڈال دیے۔ "سمجھانا میرا فرض تھا۔
تم تینوں ہی یک زبان ہو گئے ہو تو میں خاموش ہوا جاتا ہوں۔ میں
مانتا ہوں کہ شیدے کو زبان سے محروم کرتے ہوئے شاید میرا دماغ
الٹ گیا ہو مگر میں اپنے اس فعل پر نادم ہوں نہ اس کے نتائج سے
خوف زدہ۔ خوف تو برسوں سے میرے خواب و خیال میں بھی نہیں
پھٹک سکا ہے۔"

میں نے ان سے جو کچھ کہا اس میں تصنع کا کوئی دخل نہیں
تھا۔ میں مکاؤ سے آئے ہوئے "ذوان کو انگ فو کے آدمیوں سے
خوف زدہ تھا نہ مجھے شیدے کی طرف سے کوئی فکر لاحق تھی۔ ذوان
کے آدمیوں کا سب سے بڑا مسئلہ یہ تھا کہ کراچی ان کے لیے ایک
اجنبی شہر تھا اور ہر بڑے شہر کی طرح ان کے لیے مشکلات پیدا
کرنے کا سبب بن سکتا تھا۔ میری نظروں میں یہ ان کی بہت بڑی
کامیابی تھی کہ انہوں نے میرے اغوا کا مقصد حاصل کرنے کے
لیے شیدے اور دوسرے جرائم پیشہ لوگوں تک رسائی حاصل کر لی
تھی مگر میں اچھی طرح جانتا تھا کہ میرے ہاتھوں اپنی مٹی پلید ہونے
کے بعد شیدا مجھ سے دوسرا تصادم مول لینے کی جرات نہیں کر سکے
گا۔ بڑے شکار پر منہ مارنے والے درندے کے جبڑے عین وقت پر
اپنے شکار کو نگلنے کے لیے چھوٹے پڑ جائیں تو پھر وہ اس شکار سے
زندگی بھر خوف زدہ رہتا ہے۔ اس سے کہیں اتفاقاً بھی سامنا
ہو جائے تو دم دبا کر بھاگ نکلتا ہے۔ مجھے شیدے سے بخوبی اسی
ردعمل کی توقع تھی پھر کراچی کی زیر زمین دنیا میں چلنے والے مقامی
ضابطے بھی تھے۔ بڑے مجرموں کے بنائے ہوئے ان ضابطوں سے
چھوٹے موٹے اور غیر معروف مجرم بھی خائف رہتے تھے اور اپنی
بساط کے مطابق ان کا پاس رکھنے کی پوری پوری کوشش کرتے
تھے۔ ان میں سب سے اہم اصول یہ تھا کہ باہر کے کسی آدمی کے
ایما پر کوئی بھی ایک دوسرے کے خلاف کام نہیں کرتا تھا۔ باہمی
بغض و عناد اور علاقوں کی تقسیم پر ہونے والے آپس کے جھگڑوں
میں عموماً طاقتور حریف فتح مند رہتا تھا۔ مقابلہ ٹکر کا ہو تو برادری کے
مفاد میں چند "ثقہ" اور معتمد مجرم درمیان میں ثالث کا کردار ادا
کر کے فیصلہ کرا دیا کرتے تھے جسے ماننا دونوں فریقوں پر لازم ہوتا
تھا۔ کافی عرصے سے یہ روایت چلی آ رہی تھی کہ دو متحارب افراد یا
گروہوں میں ایک سے زیادہ تصادم نہیں ہوتے تھے۔ پہلے ہی
ٹکراؤ میں دونوں فریقوں کو اپنی حقیقی طاقت کا اندازہ ہو جاتا تھا
اور کمزور ثابت ہونے والا فریق فی الفور اپنے دعوے سے دستبردار
ہو جاتا تھا۔

میں بہت عرصے سے جرائم کی مقامی دنیا سے باہر تھا لیکن پچھلے
دنوں میں مجھے اندازہ ہو چکا تھا کہ لوگ میرا نام نہیں بھولے تھے۔
وہ یہ بھی جانتے تھے کہ میں نے اگر کچھ ذاتی مصلحتوں کی بنا پر اپنی
سرگرمیاں محدود یا موقوف کی ہوئی تھیں تو دوسری طرف میں نے
تائب ہونے کا کوئی اعلان یا ارادہ نہیں کیا تھا۔ گویا میری سرگرمیاں

بہت رازدارانہ ہوئی تھیں لیکن جیتندر اور اس کے بعد شیر شاہ خان کے آدمیوں کے ذریعے شہر کے مصدقہ اور باخبر حلقوں میں یہ بات پھیل چکی تھی کہ میں ایک بار پھر ہیروئن کی لائن میں آ گیا تھا۔ میرے لیے وہ نیک نامی یا اعزاز کی بات نہیں تھی لیکن اس کا فائدہ یہ تھا کہ میں جرائم سے کنارہ کش ہو جانے کے باوجود مجرموں کی برادری کا رکن تھا اور اگر شیدا اپنے معاملے میں کچھ لوگوں سے میرے خلاف مدد طلب کرتا تو اسے ناکامی کا منہ دیکھنا پڑتا۔ برادری کے ایک آدمی سے زبان کٹوانے اور جوتے کھانے کے بعد دوبارہ اُدھر کا رخ کرنے کا ارادہ چھوٹے جیروں کے ساتھ بڑا شکار کرنے کی کوشش پر محمول کیا جاتا اور کوئی بھی اس کا ساتھ نہیں دیتا۔

شیدے کی زبان درازی کا معاملہ معمولی نہیں تھا۔ میں جانتا تھا کہ اس کے ساتھ ہونے والی چخ کونوں کونوں تک جانے والا قصہ ہوگا۔ شام ہونے سے پہلے پورے شہر کے بدمعاشوں کو معلوم ہو جائے گا کہ شیدا خوامخواہ اپنے زعم میں رنجی کے ایک دوست کو اغوا کرنے گیا تھا اور وہاں سے اپنی زبان کٹوا کر لوٹ آیا ہے۔ نام جہانگیر کا ضرور آئے گا لیکن یہ کوئی راز کی بات نہیں تھی کہ جہانگیر کو میری مکمل پشت پناہی حاصل تھی۔ اسے للکارنے کا مطلب میرے قہر و غضب کو للکارنے کے مترادف تھا۔ معراج دین عرف ماجے اور اس کے اڈے کی عبرتناک تباہی کے بعد سب جان گئے تھے کہ میں گوشہ نشین ہو جانے کے بعد بھی اتنی طاقت ضرور رکھتا تھا کہ اپنے اور اپنے جگری دوستوں کے بدخواہوں کے حلق میں ہاتھ ڈال کر ان کی آنتیں باہر کھینچ سکوں۔

اس تشہیر کے بعد زرین کوانگ فو کے آدمیوں کا کام بہت مشکل ہو جاتا۔ شیدا پسپائی اختیار کر لیتا اور دوسرے لوگ ان کے لیے کام کرنے پر آمادہ نہ ہوتے۔ جو حریص یا بد طینت لوگ کسی آمادگی کا اظہار کرتے وہ بھاری معاوضہ طلب کرنے کے ساتھ ہی من مانی شرائط بھی پیش کرتے، جن کا پورا کرنا آسان نہ ہوتا۔

یہ سب جانتے بوجھتے ہوئے مجھے زرین کوانگ فو کے آدمیوں یا شیدے سے خوف زدہ ہونے کی ضرورت ہی نہیں تھی مگر پھر بھی میں جہانگیر کے غلبے پر اپنا انحصار جاری رکھنے کے حق میں نہیں تھا۔

پچھلے کئی دنوں سے ہمارے معمولات بہت خراب چل رہے تھے جس کے نتیجے میں ہماری نیندیں پوری نہیں ہو رہی تھیں۔ اس لیے یہ طے کیا گیا کہ دوپہر اور شام کے کھانے کی تیاری اسی وقت شروع کر دی جائے تاکہ ہم رات کا کھانا جلدی کھا کر اپنے اپنے ٹھکانوں پر آرام کر سکیں۔

غزالہ نے کھانا تیار کرنے کے ارادے سے کچن کا رخ کیا تو سلطان شاہ بھی اس کی مدد کرنے کے لیے اس کے ساتھ ہو لیا۔ وہ غزالہ کے ساتھ عملی ہمدردی کا کوئی موقع ہاتھ سے نہیں جانے دیتا تھا۔

میدان صاف ہوتے ہی روبی شوخ انداز میں میرے قریب سرک آئی اور سرگوشیانہ لہجے میں بولی۔ "بوتل ذخیرے سے نکال لوں! اسکاچ ہو گی؟" اس وقت اس کی آنکھوں میں حریصانہ چمک موجود تھی۔

اس کے سوال کرنے کے انداز سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اسے پوری امید تھی کہ اس کی پیشکش سنتے ہی میری رال ٹپک پڑے گی مگر جب میں نے اسے تیز نظروں سے گھورا تو وہ خاصی بوکھلائی ہوئی نظر آنے لگی۔

"ابھی دوپہر ہوئی ہے۔ تم نے ابھی سے پینی شروع کی تو رات تک پیتی رہو گی اور پھر بدحال ہو جاؤ گی۔" میں نے کہا۔ "اس وقت تم شراب کو ہاتھ بھی نہیں لگاؤ گی۔ سورج ڈوبنے کے بعد تم اپنا شوق پورا کر سکتی ہو۔"

"میرے محتسب اور بزرگ بننے کی کوشش نہ کرو۔" وہ منہ بنا کر بولی۔ "مجھے اپنے کسی بھی قول و فعل کے لیے تمہارے مشورے کی ضرورت نہیں ہے۔ میں عاقل و بالغ ہوں اور خوب اچھی طرح سمجھتی ہوں کہ مجھے کس وقت کیا کرنا چاہیے۔ میں نے صرف یہ پوچھا تھا کہ تم پیو گے یا نہیں؟ اس میں میرا سوال ہی نہیں تھا۔ مجھے بتانا ہے، اپنے بارے میں بتاؤ۔"

"صبح میں نے جہانگیر کو بلانوشی کے بعد جس بری حالت میں دیکھا ہے، اس کے بعد شراب سے کراہت سی آ رہی ہے۔ میں اس وقت گلاس کو منہ لگانا بھی پسند نہیں کروں گا۔" میں نے جواب دیا۔

"خواہ گلاس میں یخ بستہ پانی ہی کیوں نہ ہو؟" اس نے طنزیہ پوچھا۔

"زیادہ جلے بھنے سے مت ہوا کرو۔ اس وقت پانی کی بات کہاں سے آ گئی؟"

"خرابی شراب کی نہیں، ٹائمنگ کی تھی۔ اگر تم بھی جہانگیر کے ساتھ صبح سات بجے سے پی رہے ہوتے تو تمہیں اس میں کوئی خرابی نظر نہ آتی۔ اول تو تم اسے اتنی تیزی سے نہ پینے دیتے، پھر تم خود بھی اس کے ساتھ ڈاؤن ہو جاتے۔ خرابی یہ ہوئی کہ تم درمیان میں پہنچے، تم ہوش مند تھے اور وہ مدہوش۔ اسی لیے تو رندوں کی محفل میں واعظ و شیخ کے داخلے پر کڑی پابندی عائد ہے۔ وہ انہی کے رنگ میں بھنگ ڈال دیتے ہیں۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ تم نے حال ہی میں حسن جہانگیر کی گائی ہوئی کوئی غزل سن لی ہے۔ انہیں واعظ، شیخ اور رندوں کے معاملات سے گہری دلچسپی معلوم ہوتی ہے۔" میں نے سنجیدگی کو نبھاتے ہوئے کہا۔

"کسی کی غزلیں سنے بغیر بھی میں ان باتوں پر دسترس رکھتی ہوں جو اردو کے بہترین شاعروں کو پریشان کیے رہتی ہیں۔ میں تم کو صرف یہ بتانا چاہ رہی تھی کہ ہوش اور عقل شراب کی ضد ہیں۔ شراب پی ہی اس لیے جاتی ہے کہ انسان اپنے ہوش و حواس سے

کسی حد تک بے بس ہو کر اپنے ماحول یا مسائل سے فرار حاصل کرنا چاہتا ہے۔ اب اگر ایسی نادر چیز پر عقل اور شعور کا پہرہ بٹھایا جانے لگے تو اس سے بڑی زیادتی کیا ہو گی؟"

"زیادتی نہیں، یہ سیدھی سیدھی سانپ اور نیولے کی لڑائی ہے۔ دونوں ایک دوسرے کے ازلی اور جانی دشمن ہیں۔ عقل ہار جائے تو انسان، جہانگیر کی طرح بستر سے اٹھتے ہی شراب نوشی شروع کر دیتا ہے اور عقل جیت جائے تو زندگی میری طرح مزید خشک ہو جاتی ہے۔ سوری! اس وقت میں کسی طرح تمہارا ساتھ نہیں دے سکتا۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ تم بھی زاہد بننے کی تیاریاں کر رہے ہو۔" وہ اٹھتے ہوئے بولی۔ "اگر تم بھی اسی طرح ساغر و مینا پر عقل کے پہرے لاگو کرتے رہے تو میری بددعا ہے کہ تم جلد از جلد زاہد خشک بن جاؤ۔" وہ تیزی سے مڑی اور اپنے مطلوبہ لوازم اکٹھے کرنے کے لیے اندر چلی گئی۔ اپنی برہمی کا اظہار کرنے کے لیے وہ فرش پر زور زور سے پیر مار کر چل رہی تھی۔

خالی ہیمر تنے پر میں نے اپنے ذہن کو ٹٹولنا شروع کر دیا۔ میں فلیٹ سے کیوں نکل جانا چاہ رہا تھا؟ وہاں مجھے کیا خطرہ لاحق ہو سکتا تھا؟ لیکن مجھے اپنے ان سوالات کا کوئی مضبوط جواب نہیں مل رہا تھا جو ان فتنوں کو قائل کر دیتا۔

پہلے سے طے شدہ پروگرام کے مطابق ہم چاروں نے سر شام ہی رات کا کھانا کھایا اور آٹھ بجے کے قریب سونے کے لیے چلے گئے۔ میرے اور غزالہ کے لیے ایک خوابگاہ مخصوص تھی۔ سکاؤٹ کی جبری شادی کے بعد ڈاکٹر پیرو والے نے ہم دونوں کو یہ رعایت دے دی تھی ورنہ ایک کمرا اس کے اور غزالہ کے تصرف میں رہتا تھا۔ دوسری خوابگاہ میرے اور سلطان شاہ کے مشترکہ استعمال میں رہتی تھی۔ غزالہ نے جب بھی سلطان شاہ کی بے تکلفی کے بارے میں فکرمندی کا اظہار کیا تو ویرا نے ہنس کر نہایت فراخ دلی کے ساتھ پیش کش کی کہ سلطان شاہ اس کے ساتھ دوسری خوابگاہ میں سو سکتا تھا جہاں ایک ڈبل بیڈ کے بجائے دو عدد سنگل بیڈ موجود تھے لیکن سلطان شاہ ہمیشہ بھڑک اٹھتا تھا۔ وہ لاکھ دلیر اور بے خوف سہی لیکن اس معاملے میں اس میں مردانگی مفقود تھی۔ ویرا کے ساتھ ایک کمرے میں مقید ہونے کے ذکر سے ہی وحشت زدہ ہو جاتا تھا۔

اس روز ویرا ویسے بھی سرور میں تھی۔ مجھے سلگانے کے لیے اس نے سہ پہر ہی سے شراب نوشی کا آغاز کر دیا تھا۔ پھر وہ وقفے وقفے سے چسکیاں لیتی رہی۔ اس کا خیال تھا کہ میں اسے ٹوکنے یا اس کے ساتھ الجھنے کی کوشش کروں گا لیکن میں نے اسے پوری طرح نظرانداز کرنے کا فیصلہ کیا ہوا تھا۔ وہ ہمیشہ کی ضدی تھی اور رد عمل کے طور پر کچھ بھی کر سکتی تھی لیکن غنیمت یہ تھا کہ وہ پی کر آپے سے باہر نہیں ہوتی تھی۔ جب اس نے سلطان شاہ کو سونے کے لیے خوابگاہ نمبر دوم کا رخ کرتے ہوئے دیکھا تو مسکرا کر اسے اپنے

کمرے میں آنے کی دعوت دی۔ دریا نے اسے نہایت خشک لہجے میں مسترد کر دی۔

"اکیلے کمرے میں سوتے ہوئے میں رات بھر تمہیں خواب میں ڈراتی رہوں گی۔" دریا نے بوجھل ہنسی کے ساتھ کہا۔

"تم سے اس کے علاوہ اور کیا امید کی جا سکتی ہے؟" سلطان شاہ نے نرمی سے جواب دیا۔ "میری ماں لڑکپن میں مجھ سے کہا کرتی تھی کہ آدھی رات کے بعد چڑیلیں خوبصورت عورتوں کا روپ دھار کر مردوں کو پھنسانے کے لیے نکلتی ہیں۔ اس بے چاری کو الٹی ہی بات بتائی گئی تھی۔ روپ بدلنا چڑیلوں کے بس سے باہر کی بات ہے۔ ہاں تم ضرور آدھی رات کے بعد چڑیل کا روپ دھار سکتی ہو۔ اسی لیے میں رات کو تمہارے قریب رہتے ہوئے ڈرتا ہوں۔"

"یہ چڑیل کیا ہوتی ہے؟" دریا نے مجھ سے پوچھا۔ غزالہ اپنے کمرے میں جا چکی تھی۔

دریا کے اس سوال پر مجھے نہایت خوشگوار حیرت ہوئی۔ اردو زبان کا وہ پہلا لفظ تھا جو اس کے سر سے گزر گیا تھا ورنہ وہ خاصے مشکل الفاظ یا محاورے انداز میں بول اور سمجھ لیتی تھی۔ اردو پر اس کی دسترس قابلِ رشک تھی۔

"مزاج میں تم جیسی ہوتی ہے البتہ تمہاری جیسی شکل و صورت تمہی دریا کے لیے ہی اپنا سکتی ہے۔ عام طور پر کریہہ اور بدصورت نظر آتی ہے۔ انگریزی میں اسے وچ کہتے ہیں۔" میں نے بے پرواہانہ انداز میں کہا۔

وہ مکا تان کر میری طرف جھپٹی اور میں تیزی کے ساتھ اپنے کمرے میں داخل ہو گیا۔

ٹیوب کی روشنیاں وغیرہ گل ہونے کے بعد نیند نے مجھے جلد ہی آلیا۔ مجھے نہیں معلوم کہ میں کتنی دیر تک سویا ہوں گا۔ گھٹن کے ایک عجیب سے احساس کے ساتھ میری آنکھ کھلی تو میں ہڑبڑا کر رہ گیا۔ تاریکی میں میرے اوپر ایک بھاری بھرکم وجود جھکا ہوا تھا۔ اس کا ایک ہاتھ سختی کے ساتھ میری ناک اور دہانے پر دباؤ ڈال رہا تھا۔ اس کی ہتھیلی میں کوئی نم آلود چیز بھی موجود تھی جسے مستقل طور پر میری ناک سے چپکائے رکھنے کے لیے وہ سخت محنت کر رہا تھا۔

میں نے پوری قوت صرف کر کے غزالہ کو پکارنے کی کوشش کی لیکن میرا دہانہ اتنی مضبوطی کے ساتھ بند کیا گیا تھا کہ میرے ہونٹوں سے خفیف سی آواز بھی نہیں نکل سکی۔ میں نے بستر سے ٹانگیں اٹھا کر اس کے جھکے ہوئے سر پر قینچی لگانے کا ارادہ کیا لیکن اپنے بوجھل پیروں کو جنبش دے کر رہ گیا اور اسی لمحے میں نے اس شخص کی ہتھیلی سے خارج ہونے والی کلوروفارم کی تیز اور مخصوص بو پہچان لی۔ میں نے اپنے وجود میں پیدا ہو جانے والے ہیجان اور بدحواسی کے باوجود فوراً ہی اپنا سانس روک لیا تھا مگر مجھے دیر ہو چکی تھی۔ میرے نظامِ تنفس کے ذریعے بدن میں داخل ہو جانے والی

گیس نے اپنا کام دکھانا شروع کر دیا تھا۔ میں نے دونوں ہاتھوں سے اس کی کلائی پکڑ کر خود کو آزاد کرانا چاہا لیکن کامیاب نہ ہو سکا۔ اپنی دھندلاتی ہوئی نگاہوں سے میں نے دیکھا کہ دوسرا سایہ میرے پہلو میں سوئی ہوئی غزالہ پر جھکا ہوا تھا۔ میں طے نہیں کر سکا کہ وہ حقیقت تھی یا مجھے ایک کے دو نظر آ رہے تھے۔ اس سے آگے میرا ذہن تاریکی کی اتھاہ دلدلوں میں ڈوبتا چلا گیا۔

دوبارہ آنکھ کھلی تو میرے چاروں طرف اندھیرا تھا۔ میرا پورا بدن کسی پھوڑے کی طرح دکھ رہا تھا اور منہ کا ذائقہ بگڑا ہوا تھا۔ عجیب سی کیفیت تھی۔ مجھے اندازہ نہیں ہو پا رہا تھا کہ میں واقعی ہوش میں آ رہا تھا یا پھر کوئی ڈراؤنا خواب دیکھ رہا تھا۔ میں نے ہاتھ پیر ہلانے کی کوشش کی تو پتا چلا کہ میرے دونوں ہاتھ پشت پر لے جا کر باندھ دیے گئے تھے۔ اسی طرح پیر بھی بندھے ہوئے تھے۔ جسم کے نیچے سخت اور ٹھنڈا فرش تھا جس کی سیلن میں اپنی جلد پر محسوس کر رہا تھا۔

پچھلی رات کے آخری واقعات یاد آتے ہی مجھ پر اضطراب طاری ہو گیا۔ فلیٹ سے منتقل ہونے کے بارے میں مجھے اپنی چھٹی حس کی تنبیہ کا سبب معلوم ہو چکا تھا لیکن اس وقت بھی میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ مجھے کس قسم کا خطرہ تھا؟ میں کہاں قید تھا؟ مجھے فلیٹ سے بے ہوش کر کے اس مقام تک لانے والے کون تھے؟ غزالہ کہاں تھی؟ بقیہ لوگ کہاں اور کس حال میں تھے؟ میں نے اضطراری طور پر غزالہ کو آواز دی تو اپنی کمزور آواز کی بازگشت سے مجھے اندازہ ہوا کہ میں کسی بڑے کمرے میں قید تھا۔ میرے پکارنے پر کوئی جواب نہیں ملا تو میں نے اپنی تمام تر توجہ کسی بھی قسم کی کوئی آواز یا آہٹ سننے پر مرکوز کر دی۔

اس وقت میرا دل اتنی تیزی کے ساتھ دھڑک رہا تھا کہ میں اس کی آوازیں سن رہا تھا۔ پھر مجھے اپنے قریب ہی سے کسی کے لمبے لمبے اور گہرے گہرے سانسوں کی آوازیں آئیں تو میں نے غیر ارادی طور پر ان آوازوں کی طرف کھسکنا شروع کر دیا۔ میں نے چند سیکنڈ میں ہی اندازہ لگا لیا کہ ایک اونچی اور نیچے کے ناہموار کھردرے فرش پر گھسٹنے کے نتیجے میں میں خود کو لہولہان کر لوں گا اس لیے میں نے وہ سلسلہ موقوف کر کے لڑھکنا شروع کیا اور پھر زمین پر پڑے ہوئے کسی اور وجود سے ٹکرا کر رک گیا۔ بدن ٹٹولنے پر اور جانچنے سے اندازہ ہوا کہ وہ سلطان شاہ تھا جو میری طرح بے ہوش اور بے سدھ پڑا تھا۔

میں سلطان شاہ کی دیکھ بھال کر ہی رہا تھا کہ اس کمرے کی حدود فضا کسی کے کراہنے کی ہلکی سی آواز سے گونج اٹھی۔

"کون ہے؟" میں نے قدرے بلند آواز میں پوچھا۔ "دریا اور بھی ہیں۔"

"میں کہاں ہوں؟ میرا ہاتھ دکھ رہا ہے!" اچانک دریا کی نحیف سی منمناہٹ سنائی دی۔ شاید وہ بھی وہیں تھی اور اس وقت ہوش

کسی نے کہا۔ "جلدی جان چھوٹ جائے گی۔"

میں نے آہستہ آہستہ اپنی آنکھیں کھول دیں۔ وہ دونوں اپنے ہاتھوں میں رکھا سامان لیے اندر آ رہے تھے۔

وہ دونوں میلے اور ڈھیلے ڈھالے کپڑوں میں ملبوس تھے۔ ان کے سنگلاخ چہروں کے نقوش سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ کڑی مشقت کی زندگی گزارنے کے عادی تھے۔ ان میں سے مونچھوں والا دراز قامت تھا جبکہ کلین شیو آدمی پستہ قد نہ ہونے کے باوجود اپنے ساتھی سے ایک ذرا اونچا ہوا نظر آ رہا تھا۔

وہ کمرا بالکل خالی تھا۔ اپنی چوڑائی سے کافی زیادہ گہرائی کی وجہ سے وہ کوئی متروک گودام معلوم ہو رہا تھا۔ اس کی چاردیواری میں ایک دروازے کے علاوہ کوئی کھڑکی یا روشن دان نہیں تھا جو کسی بھی دکان یا قیام گاہ کے لیے ضروری ہوتا ہے۔ فرش پختہ ضرور تھا لیکن جگہ جگہ سے ٹوٹا ہوا تھا۔ فرش پر گرد و غبار کے ساتھ ہی پیٹیوں وغیرہ کے ٹوٹے ہوئے چوبی تختے، پرانی بوریاں، ٹاٹ اور پٹی کے ٹکڑے اور سٹلیاں پھیلی ہوئی تھیں۔ ہم لوگ اس کمرے گودام کے آخری حصے میں تھے۔ شاید ہمیں وہاں ڈالنے سے قبل اس حصے کی سرسری سی صفائی کی گئی تھی۔ یہی وجہ تھی کہ بے ڈھنگے انداز پھینکنے کے دوران میں کوئی کوڑا کرکٹ میری راہ میں حائل نہیں ہوا تھا۔ دوسری صورت میں کیلوں والا کوئی تختہ مجھے زخمی بھی کرسکتا تھا۔ ہمارے گرد و پیش سے ہٹایا جانے والا کوڑا چھوٹے سے ڈھیر کی صورت میں ایک جگہ موجود تھا۔

آنے والوں میں سے ایک کے ہاتھ میں ٹرے تھا۔ دوسرے کے ایک ہاتھ میں بالٹی اور دوسرے میں پلاسٹک کی بڑی اور وزنی تھیلی جھول رہی تھی۔ یہ خوبی کی بات تھی کہ ان دونوں میں سے کسی کے ہاتھ میں کوئی ہتھیار نظر نہیں آ رہا تھا لیکن میں نے ان کی قمیصوں کے جھول سے اندازہ لگایا کہ مونچھوں والے کی داہنی بغلی جیب میں کوئی وزنی چیز موجود تھی۔

"کیا وقت ہوا ہوگا؟" سکوت توڑنے کی نیت سے میں نے آنے والوں سے پوچھا۔

"ابے پوچھ رہا ہے جیسے اس کو ابھی ڈیوٹی پر جانا ہے۔" دراز قامت نے ہنس کر اپنے ساتھی سے کہا۔ وہ بھی ہنسنے لگا۔ دوبارہ ہم سے مخاطب ہو کر بولا۔ "جلدی سے کھانا کھالو۔ پھر ہمیں اپنا کام کر کے سونا بھی ہے۔"

میں نے یہ بات خاص طور پر نوٹ کی کہ انھوں نے قیدی عورتوں پر کوئی توجہ نہیں دی تھی۔

انھوں نے برتن ہمارے سامنے رکھ دیے۔ ٹرے میں شوربے والا کوئی سالن تھا۔ شوربہ بے رونق تھا۔ اس میں گوشت یا سبزی موجود تھی تو وہ شوربے کی سطح سے نیچے تھی۔ پلاسٹک کی بالٹی میں پانی اور مگ موجود تھا۔ پلاسٹک کی تھیلی میں دس بارہ تندوری روٹیاں تھیں۔ کھانے کی بو سے یک بیک میری بھوک چمک اٹھی۔

"کھانا ہم کیسے کھائیں گے؟ ہمارے ہاتھ تو پشت پر بندھے ہوئے ہیں۔" سلطان شاہ بولا۔

"باری باری ایک ایک آدمی کے ہاتھ کھولے جائیں گے۔" ایک نے کہا۔ "زیادہ بھوکا کون ہے؟"

ہم میں سے کوئی کچھ نہ بولا۔ اس وقت میرا ذہن تیزی سے ساتھ سوچنے میں مصروف تھا۔

جواب نہ ملنے پر دراز قامت ڈرتی دریا کی طرف بڑھا اور اس کے ہاتھوں کی بندشیں کھولنے لگا۔

"تھوڑی دیر کے لیے میرے پیر بھی کھول دو۔ میں باتھ روم جانا چاہتی ہوں۔" دریا نے لجا کر کہا۔

ان دونوں کے دہانے حیرت سے کھل گئے۔ مونچھوں والا اپنا کام بھول کر دریا کو تکنے لگا۔ پھر اپنے ساتھی سے بولا۔ "یہ بڑی میٹھی ہے۔ اچھی اردو بول رہی ہے۔ یہ تو نیں کی معلوم ہوتی ہے۔"

"میں خیر تقلی ہوں اور تمھاری زبان کی خرابی پر کام کرنے کے لیے یہاں آئی ہوں۔" دریا نے ان کی ہمدردیاں حاصل کرنے کی نیت سے کہا۔ "ذرا جلدی سے میرے پیر کھول دو. . ."

"نہیں، پیر نہیں کھل سکتے۔" کلین شیو غرایا۔ "باہر کیا کام ہے تمھیں؟"

"پیشاب کرنا ہے۔ تمھاری مہربانی ہوگی۔ بس دو منٹ کی اجازت دو۔" دریا نے خوشامد کی۔

ان دونوں نے استفہامیہ نظروں سے ایک دوسرے کی طرف دیکھا۔ میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں۔ دریا نے بہت معقول عذر پیش کیا تھا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ اسے ایک بار اپنے پیروں پر کھڑے ہونے کا موقع مل جاتا تو وہ اپنے مارشل آرٹس کے سہارے ان دونوں کو بہ آسانی زیر کرسکتی تھی۔ وہ توانا ہونے کے باوجود دریا کی پھرتی اور طراری کا مقابلہ نہیں کرسکتے تھے۔

"نہیں، یہ ناممکن ہے۔" مونچھوں والے نے کمزور لہجے میں کہا۔ "استاد کو پتا چل گیا تو وہ ہماری چمڑی اتروا دے گا۔"

میری امیدوں پر اوس پڑ گئی۔ وہ دریا کی مدد کی خواہش کے باوجود اپنے استاد سے خوفزدہ تھے۔

دریا نے ہمت نہیں ہاری بلکہ وہ ان دونوں کی خوشامد کرتی رہی۔ مدافعانہ انکار کا تسلسل جاری رہا اور دریا کے دونوں ہاتھ آزاد کر دیے گئے۔ مونچھوں والے نے سامنے آ کر نیم دلی کے ساتھ اپنی داہنی جیب میں سے ریوالور نکال لیا۔

"کیا کھلا پلا کر گولی مارنے کا ارادہ ہے؟" دریا نے مصنوعی حیرت سے پوچھا۔

"دیکھو میم صاحب! ہم ملازم لوگ ہیں۔ وہی کریں گے جو ہمارا استاد نے کہا ہے..."

"تمھارا استاد کون ہے؟" دریا نے پہلا لقمہ اپنے منہ میں رکھنے کے بعد اس کی بات کاٹ کر پوچھا۔

"ہمیں تمہاری باتوں کا جواب دینے سے منع کر دیا گیا ہے۔ اُن لوگوں نے یہ بھی کہا تھا کہ تم چاروں بہت مکار اور خطرناک ہو اس لیے کھانا وغیرہ کھلاتے ہوئے ہتھیار تیار رکھے جائیں۔ تم بے فکر ہو کر کھانا کھا لو۔ ہم تمہیں گولی نہیں ماریں گے۔ تم چاروں کو باری باری کھانا کھلانے کے بعد انجکشن لگائیں گے اور لوٹ جائیں گے۔"

"کیسے انجکشن؟" ورما کے منہ میں لقمہ تھا اس لیے وہ سوال میں نے کیا تھا۔

"بے ہوشی کے۔" مجھے جواب دے کر وہ پھر ورما سے مخاطب ہو گیا۔ "میم صاحب! پیٹ بھر کر کھانا۔ اب تمہیں کل رات سے پہلے کھانا نہیں ملے گا۔ اس وقت تک تم چاروں بے ہوش رہو گے۔"

"شکریہ۔" ورما نے نیم وا آنکھوں سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے اپنائیت سے کہا۔ "تم میری ہمدردی کر رہے ہو لیکن میری الجھن دور نہیں کرتے۔ کم از کم مجھے اتنا تو معلوم ہونا چاہیے کہ ہم لوگوں کو کس قصور میں یہاں قید کیا گیا ہے؟ کن لوگوں نے ہمیں اپنا قیدی بنایا ہے؟ تم لوگ پولیس والے تو نہیں معلوم ہوتے۔ ان کا کوئی استاد بھی نہیں ہوتا۔"

"ہم دونوں مجبور ہیں میم صاحب!" کلین شیو فوجی کھسیانی ہنسی نکال کر بولا۔ "ہمیں خود بھی زیادہ معلوم نہیں ہے۔ تمہیں لانے والے برابر والے کمرے میں پڑے سو رہے ہیں۔ استاد کا حکم تھا کہ ہم ان کی ہر بات پر عمل کریں۔ ہم استاد کی اور ان کی ہدایت پر عمل کر رہے ہیں لیکن کل تک تمہیں کوئی تکلیف نہیں ہونے دیں گے۔"

"کل کیا ہو جائے گا؟" ورما نے چونک کر سوال کیا۔ "کیا تمہاری جگہ دوسرے لوگ آ جائیں گے؟"

"کل تمہیں آگے بھیج دیا جائے گا۔ ہماری ذمے داری ختم ہو جائے گی۔" اسی نے کہا۔

وہ ورما سے بات کرنے میں خوشی محسوس کر رہے تھے اس لیے میں نے دخل اندازی کا ارادہ ترک کر دیا لیکن ورما شاید میرا ذہن پڑھ رہی تھی۔ اس نے فوراً ہی شکوہ کر دیا۔ "تکلیف تو مجھے اب بھی ہے۔ تم نے مجھے پیشاب جیسی ضرورت سے روکا ہوا ہے۔ میں گردوں کی مریضہ ہوں۔ اپنے اوپر جبر کرتی رہی تو گردوں پر ورم آ جائے گا۔"

"مجبوری ہے میم صاحب!" بڑی مونچھوں والے کی آواز میں بے چارگی اتر آئی۔ میں دیکھ رہا تھا کہ ورما کے لیے ان دونوں کی نگاہوں میں ترحم کا جذبہ موجود تھا لیکن وہ دوسروں سے خائف اور مجبور تھے۔

"یار! ایسا نہ ہو کہ ورم سے اس بے چاری کے گردے پھٹ جائیں۔" مونچھوں والے نے اپنے ساتھی سے کہا۔ "گردوں میں ہو کیا جاتا ہے؟"

"مجھے سادہ اور زردی کی بات کا ہے۔" ورما نے کہا اور بڑی سادگی سے ایک اور چوٹ لگائی۔ "ایک گردہ بھی پھٹ جائے تو سارا زہر خون میں مل جاتا ہے اور پھر آدمی کو بچانا ناممکن ہو جاتا ہے۔"

"اس قدر خطرہ ہے تو پھر چل کر ان لوگوں سے بات کر لیتے ہیں۔" مونچھوں والے نے اپنے ساتھی سے کہا اور اس نے اثبات میں سر ہلا دیا۔ اس وقت ان دونوں کا بس چلتا تو اپنے گردے ورما کو دان کر دیتے۔

"تم کن لوگوں سے بات کرنے کا ارادہ کر رہے ہو؟" ورما نے ان سے پوچھا۔

"تمہیں لانے والوں سے۔ وہ برابر والے کمرے میں سو رہے ہیں۔ انہیں اٹھائیں گے۔"

"تم ان کے بارے میں کچھ بھی نہیں بتا رہے۔ کم از کم ان کی تعداد تو بتا دو۔"

"وہ چھ ہیں۔" اس نے جھجکتے ہوئے کہا۔ "سب ہاتھی کی طرح مضبوط اور خر دماغ ہیں۔"

"پھر انہیں نہ چھیڑو۔" ورما نے ان کی تعداد معلوم ہوتے ہی ہدایت جاری کر دی۔ "نیند خراب ہونے پر وہ بھڑک اٹھے تو تمہارے ساتھ تمہاری مٹی بھی پلید کر ڈالیں گے۔ ہو سکتا ہے کہ استاد سے تمہاری شکایت بھی کر دیں۔"

یہ بات ان دونوں کی سمجھ میں آ گئی لیکن ورما کو ان کے انجام سے کوئی دلچسپی نہیں تھی۔ وہ اپنے بل بوتے پر دو آدمیوں کو زیر کرنے کا منصوبہ تو بنا سکتی تھی لیکن آٹھ آدمیوں کو بیک وقت سنبھالنا اس کے بس کا روگ نہیں تھا۔ سب سے بڑی بات یہ تھی کہ وہ دونوں ہم لوگوں سے ناواقف تھے جب کہ ہمیں لانے والے ہمارے اصل دشمن تھے۔ انہیں بے وقوف بنانا آسان کام نہیں تھا۔ وہ ورما کا بیان سنتے ہی اس کے عزائم کا اندازہ لگا لیتے۔

ان دونوں کی باتوں سے میں نے جو نتائج اخذ کیے وہ بہت اعصاب شکن تھے۔ غالباً فلیٹ میں ہم چاروں کو بیک وقت بے ہوش کیا گیا تھا۔ ہم میں سے اگر ایک کو بھی ذرا سی مہلت مل جاتی اور دوسروں کے حشر کا علم ہو جاتا تو وہ کم از کم ہنگامہ شور و غوغا کے ذریعے حریف کے قدم اکھاڑ کر انہیں فرار کی راہ اختیار کرنے پر مجبور کر سکتا تھا۔ اس کا مطلب یہ تھا کہ چار افراد ہمیں انفرادی طور پر بے ہوش کرنے پر مامور تھے تو کم از کم دو مسلح ان کی مدد اور دیکھ بھال کے لیے موجود رہے ہوں گے۔ وہ چھ کے چھ آدمی برابر والے کمرے میں سو رہے تھے۔ مجھے حیرت تھی کہ ایک خود رو پودے جیسے قوی ہمارے فلیٹ کا مقفل دروازہ کھول کر اندر گھس آئے اور ہمارے فرشتوں کو بھی کسی کھٹ پٹ کا علم نہیں ہو سکا۔ اسی طرح اس جلوس کے بارے میں شرارت کے چکر لگا

یہ ڈیل بھی خطرناک تھی۔ وہ چھ افراد زینے طے کر کے اوپر آئے جو چار بے ہوش افراد کو اپنے کندھوں پر لاد کر اپنے ساتھ لے گئے۔ پوری واردات اس قدر مہارت اور صفائی کے ساتھ عمل میں لائی گئی کہ شاید کسی کو کانوں کان بھی اس واقعے کا علم نہیں ہو سکا تھا اور ہم خاموشی کے ساتھ قیدی بنا لیے گئے تھے۔

میں اپنی دانست میں مطمئن تھا کہ ڈوان کوانگ فو کے آدمی فوری طور پر کوئی جوابی کارروائی نہیں کر سکیں گے لیکن وہ میری بھول تھی۔ دوبارہ گھنٹے کی مدت میں دوبارہ بھرپور وار کرنے کے قابل ہو گئے تھے۔ شاید ان چھ افراد میں' ان میں سے ایک دو بھی ضرور شامل تھے اور ان ہی کی پیشہ ورانہ مہارت اور رہنمائی کے باعث انہیں اتنی بڑی کامیابی نصیب ہوئی تھی۔ انہوں نے ہمیں اس کرا ام میں بند کر کے وہیں پڑاؤ ڈالا ہوا تھا اور تیاریاں مکمل ہونے کے بعد انہیں کراچی سے مکاؤ لے جانے کا ارادہ کر رہے تھے۔ بیک وقت چار افراد کو ہوش یا بے ہوشی کے عالم میں' قانونی ذرائع سے بیرون ملک لے جانا' ناممکنات میں سے تھا۔ اس لیے آثار و قرائن بتا رہے تھے کہ سرپرا پائندہ گل کے بھانجے' عبدالرحیم خان کے کوچی ٹیپ والے کنٹینر سے آزادی حاصل کرنے کے بعد مجھے ایک بار پھر اسی تکلیف دہ مرحلے سے گزرنا تھا۔ ان لوگوں نے ہمیں جس تسلسل کے ساتھ بے ہوشی میں مبتلا کیے رکھا تھا اس سے یہ اندازہ ہوتا تھا کہ ہمیں بے ہوش کر کے کسی کنٹینر کے پچھلے حصے میں ڈال دیا جاتا یا پھر آگے سامان بھر دیا جاتا۔ کسٹم وغیرہ کے مراحل سے گزارنے کے بعد' بر آمدی سامان کے اس کنٹینر کو دوسرے لوگ پھر کسی مال بردار جہاز میں پہنچا دیا جاتا۔ جہاز سے ہانگ کانگ بندر پر اتارے جانے کے بعد' اس کنٹینر سے قانونی مال نکال کر ہمیں غیر قانونی طریقے سے مکاؤ میں ڈوان کوانگ فو کے حضور پیش کر دیا جاتا۔

ہم چاروں باری باری کھانا کھاتے رہے۔ ویرا نے اپنے فدائیوں کے مخلصانہ مشورے پر عمل کر کے خوش خوراکی کا مظاہرہ کیا تھا۔ اس کے بعد فرزال نے کھانا کھایا۔ تیسری باری پر میں نے سلطان شاہ کی طرف گردن ہلا کر اشارہ کر دیا۔ اسی دوران میں میرا ذہن مسلسل اپنے مسائل میں الجھا رہا۔

ہم لوگ بے خبری میں بہت سنگین مسائل سے دوچار ہو چکے تھے۔ ہمیں ایک بار پاکستان کی بحری حدود سے باہر نکال لیا جاتا تو دنیا کی کوئی طاقت ہمیں ڈوان کوانگ فو کے وحشیانہ چنگل سے نہیں بچا سکتی تھی۔ بحری جہازوں میں لادے جانے والے کنٹینر کے ذریعے ہماری اسمگلنگ کے بارے میں' میرے ذہن میں کئی پیچیدہ سوالات نے سر ابھارا۔ ان میں' دوران سفر ہماری خوراک اور جانوں کے تحفظ کا معاملہ سرفہرست تھا لیکن میں نے خود ہی ان سوالات کے حل بھی تلاش کر لیے جو بہت زیادہ پیچیدہ نہیں تھے۔ ذرا سی منصوبہ بندی سے ان مسائل کا تدارک کیا جا سکتا تھا۔

کنٹینر کے عقبی حصے میں ہمارے ساتھ ہی' ان کا کوئی تربیت یافتہ آدمی ضروری ادویات اور اپنی غذائی ضروریات کے ساتھ بند ہو سکتا تھا۔ وہ ہم کو حسب ضرورت بے ہوشی اور طاقت بخش ادویات کے انجکشن دے کر' آٹھ دس روز کے لیے بآسانی زندہ رکھ سکتا تھا۔ وہ اپنی نقل و حرکت میں محتاط رہتا۔ اس طرح کنٹینر لے جانے والے جہاز کے کپتان اور عملے کو بھی جہاز پر مغویوں کی موجودگی کا علم نہیں ہو سکتا تھا۔

"مجھے ایک سوال کا جواب دے سکو تو تمہاری مہربانی ہوگی۔" میں نے کچھ دیر بعد ان سے کہا۔

"ان چھ میں کوئی غیر ملکی بھی ہے؟" اجازت مل جانے پر میں نے سوال کیا۔

دونوں نے مشورہ طلب نگاہوں سے ایک دوسرے کی طرف دیکھا پھر اپنے ساتھی سے اشارہ مل جانے پر' دراز قامت نے کہا "وہ سب ہی غیر ملکی ہیں۔ اب آگے کوئی اور سوال نہ کرنا۔ میم صاحب کی اور بات ہے۔ تمہارے ساتھ ہم کوئی رو رعایت نہیں کریں گے۔" پھر وہ سلطان شاہ کے ہاتھ باندھنے کے لیے بڑھ گیا کیونکہ وہ کھانے سے فارغ ہو کر پانی پی چکا تھا۔

وہ دونوں بظاہر غیر تعلیم یافتہ نظر آتے تھے لیکن انہیں اپنے کام کے بارے میں ہر ضروری بات معلوم تھی۔ میرا خیال تھا کہ میرے فارغ ہوتے ہی وہ ہم لوگوں کو انجکشن لگا کر بے ہوش کرنا شروع کر دیں گے لیکن انہوں نے نصف گھنٹے کی مہلت دیتے ہوئے تاکید کی کہ ہم نے ذرا بھی اونچی آواز نکالی تو وہ ہمیں فوری طور پر انجکشن لگا دیں گے اور نتائج کی ذمے داری خود ہم پر ہوگی۔ ویرا کو وہ دونوں مراعات یافتہ قیدی کا درجہ دے چکے تھے اس لیے اس کے سوالات کے جواب میں انہوں نے جو کچھ بتایا وہ بہت دلچسپ تھا۔

ان کے بیان کے مطابق' بے ہوشی کی روایتی ادویات جن میں انجکشن بھی شامل ہیں' خالی معدے میں دی جاتی ہیں تاکہ بے ہوشی کی حالت میں قے کی نوبت نہ آسکے۔ بے ہوشی کی وجہ سے جسم کے تمام عضلات کی کارکردگی بہت سست ہو جاتی ہے اس لیے قے کی صورت میں یہ خطرہ ہوتا ہے کہ سانس کی نالی کا منہ بروقت بند نہ ہو تو معدے سے باہر آنے والی آلائشیں اس میں داخل ہو کر' سانس کی آمدورفت کا راستہ بند کر کے اس شخص کو موت کے منہ میں دھکیل دیتی ہیں۔ ہمارے لیے جو انجکشن فراہم کیے گئے تھے وہ جدید ترین تھے۔ وہ بے ہوش کرنے کے ساتھ ہی قے کو بھی روکتے تھے۔ شرط یہ تھی کہ انجکشن خورد و نوش کے کم از کم بیس منٹ بعد لگائے جائیں تاکہ خوراک معدے میں اپنی جگہ لے چکی ہو۔ انہوں نے احتیاطاً اس وقفے کو آدھے گھنٹے تک بڑھا دیا تھا۔ اس سے پہلے استعمال کی صورت میں' آنتوں میں ادھر ادھر رکی ہوئی غذا مہلک قے کا سبب بن سکتی تھی۔

ان بارکیوں سے ویرا بھی لاعلم تھی۔ اس نے ان کی انہی

زبان میں جو کچھ سنا، وہ اس کے لیے حیرت ناک ثابت ہوا۔ اس نے انہیں بتایا کہ اس کے انجکشن کے ایکشن میں اسے ابھی بارہ گھنٹے پہلے خورد و نوش ترک کرنے کی سخت ہدایت کی گئی تھی جو ایک طبی ضرورت بھی تھی۔ اسے یہ اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ وہ احتیاط خود اس کی سلامتی کے لیے کس قدر ضروری تھی میں اس بارے میں سرے سے کچھ نہیں جانتا تھا۔

آخر میں میرے ہاتھ پشت پر باندھنے کے بعد وہ باہر کی طرف چل دیے۔ جاتے جاتے ان میں سے ایک واپس آیا اور اپنا منہ ویرا کے کان کے قریب لے جا کر کچھ کہنے لگا۔ اس کی بات پوری ہونے سے پہلے ہی ویرا نے تیزی کے ساتھ اپنے سر کو نفی میں ہلانا شروع کر دیا۔ اس نے اصرار کیا پھر ویرا کے مسلسل انکار سے مایوس ہو کر اپنے ساتھی کی طرف چل دیا جو کمرے کے وسط میں رک کر اس کی واپسی کا انتظار کر رہا تھا۔

ہم چاروں بے دست و پا تھے۔ برابر والے کمرے میں ہمارے چھ وحشی اور خونخوار غیر ملکی دشمن سو رہے تھے اس لیے وہ دونوں دروازہ بند یا مقفل کیے بغیر باہر چلے گئے۔ ان کے جاتے ہی ہم چاروں نے بیک وقت دھیمی آوازوں میں بولنا شروع کیا پھر چاروں ہی دوسروں کو موقع دینے کے لیے بیک وقت خاموش ہو کر احمقانہ انداز میں ایک دوسرے کا منہ دیکھنے لگے۔ وہ صورت حال اتنی مضحکہ خیز تھی کہ غزالہ اپنی تمام تر تشویش اور پریشانی کے باوجود بے ساختہ انداز میں ہنسے بغیر نہ رہ سکی۔ اس کی دیکھا دیکھی دوسرے بھی ہنسنے لگے لیکن فضا اس کے باوجود بوجھل رہی۔

اغوا کرنے والوں کے بارے میں جو کچھ میں نے سوچا ہوا تھا وہی ان تینوں کے ذہنوں میں بھی موجود تھا۔ سب کی متفقہ رائے تھی کہ ڈون کو انگ فو کے خطرناک آدمیوں نے ہم سب کے اندازوں کو مات دے کر نہایت سرعت اور چابک دستی کے ساتھ اپنا کاری وار کیا تھا جس کا توڑ کرنا ناممکن نہیں تو بہت زیادہ مشکل ضرور تھا۔

"انہوں نے ہمیں ہمارے بستروں سے اٹھا ضرور لیا ہے لیکن وہ ہمارا کیا کریں گے؟ ہمیں لانے والے بے فکری سے سو رہے ہیں۔ ہمیں مستقل طور پر بے ہوش رکھا جا رہا ہے کیا وہ ہمارا اچار ڈالنے کا ارادہ رکھتے ہیں؟" سلطان شاہ کی آنکھوں سے گہری تشویش جھلک رہی تھی لیکن وہ خوف زدہ نہیں تھا۔

"تم نے سنا نہیں کہ مونچھوں والا کیا کہہ رہا تھا۔ کل ہمیں یہاں سے روانہ کرنے کی تیاریاں کی جا رہی ہیں۔ یہ لوگ پوچھ گچھ کر کے کیا کریں گے؟ ہمارا اصل سامنا ڈون کو انگ فو سے ہوگا۔ اس کا چارہ بنانے کے لیے ہمیں کھلایا پلایا اور پالا جا رہا ہے ورنہ وہ ہمیں بے آواز گولیوں یا چوہا جسم سا ئیڈ کو نشانہ بنا کر چند منٹ میں ختم کر سکتے تھے۔ ڈون جیسے لوگوں کی انا بہت بلند ہوتی ہے۔ وہ اپنے حریف کو جب تک اپنی ایڑیوں سے نہ کچل لیں انہیں قرار نہیں

فوانگ۔ میں نے صورت حال کو واضح کرتے ہوئے کہا "ڈون کو انگ فو ہمیں زندہ حالت میں اپنے سامنے دیکھنا چاہتا ہے۔"

ہماری کراچی سے مکاؤ منتقلی کے ذرائع کے بارے میں سوالات اٹھائے گئے تو میرے پاس ان کے جوابات موجود تھے ان پر کوئی اعتراض نہیں کیا جا سکا اور چاروں ہی اپنی اپنی جگہ پر سوچ میں ڈوب گئے۔

ہمارے پاس گفتگو کے لیے خاصا وقت تھا لیکن اپنی حیثیت سمجھ آجانے کے بعد ہم سے کسی کے پاس کہنے کے لیے کچھ بھی باقی نہیں رہا تھا۔ ہر شخص کو اپنا انجام بہت واضح نظر آنے لگا تھا اور ہر چہرے پر تشویش کے گہرے سایوں نے اپنے ڈیرے جما لیے تھے۔ لٹکے ہوئے متفکر چہروں کے ساتھ ہم سب ہی مریض نظر آنے لگے تھے۔

"ایک بات سمجھ میں نہیں آئی۔" طویل ہوتے ہوئے اس اعصاب شکن سکوت کو غزالہ کی دھیمی آواز نے توڑا "جب تم نے جہانگیر بن رشید کا سامنا کیا تو اس نے تم سے صرف ڈیلی کے بارے میں بازپرس کی تھی۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ ڈون کو انگ فو کے آدمیوں کو صرف تمہاری تلاش تھی لیکن اب انہوں نے ہم چاروں کو پکڑ لیا ہے۔ یہ بھی تو ہو سکتا تھا کہ وہ ہم سب کو بے ہوش کر کے صرف تمہیں اٹھا لے جاتے۔ ایک کے مقابلے میں چار آدمیوں کا یہاں سے اسمگل کرنا مشکل اور خطرناک کام ہے آخر انہوں نے اصل ٹارگٹ سے ہٹ کر کام کیوں کیا؟"

"یہ واقعی اہم سوال ہے۔" ویرا نے تحسین آمیز لہجے میں اعتراف کیا "کمال ہے کہ ہم میں سے کسی نے اس بارے میں سوچنے کی زحمت نہیں کی۔ میرا تو ڈون کچھ بھی نہیں بگاڑ سکے گا وہ میرا منہ بولا باپ ہے اور اچھی طرح میرے اور جی لاجبڑ کے رشتے سے واقف ہے۔ وہ مجھے زیادہ سے زیادہ شرمندہ ہی کر سکتا ہے۔"

"اس کے پس پشت ڈون کی مشرقی تعصبات کارفرما معلوم ہوتی ہے۔" میں نے سوچتے ہوئے کہا "اس کے ذہن میں ابھی نہیں آیا کہ تم میری وجہ سے بگڑی جاؤ گی۔ اس نے میرے ساتھ رہنے والوں کو اغوا کرنے کا حکم دیا ہوگا۔ مشرق میں دشمنوں کا تعلق بہت گہرا ہوتا ہے۔ کسی کو دکھ یا سکھ پہنچانا ہو تو اس کے عزیز ترین لوگوں کو اذیت یا راحت پہنچاؤ۔ اثرات خاطر خواہ ہوں گے بلکہ توقع سے زیادہ بھی ہو سکتے ہیں۔ اب تو کراچی کے چور ڈاکو بھی یہ سمجھ گئے ہیں۔ جس گھر میں جاتے ہیں زیورات اور نقدی کا سراغ لگانے کے لیے بچوں کو مارنے کی دھمکی دیتے ہیں جو سو فیصد کارگر رہتی ہے۔ چور دروازوں اور باورچی خانوں میں چھپائے ہوئے اثاثے تک ان کے قدموں میں آجاتے ہیں۔"

"تمہاری بات دل کو لگتی ہے۔" ویرا سر ہلاتے ہوئے بولی "ظاہر ہے کہ تمہارے گھر میں وہی لوگ رہ سکتے ہیں جو تم سے بہت قریب ہوں۔ مشرق اور اس کے جذباتی رشتوں کو میں خوب سمجھتی

"اس بہانے سے ذہانت کے ساتھ اپنی قوت جتا رہی ہو؟"
سلطان شاہ طنز سے بولا "تم بھی تو ذہین سے چکری کی نذر۔ اب یہ کہنا کہ غزالہ میں اور تم میں کوئی زیادہ فرق نہیں ہے۔"
"کیا بے وقت کی راگنی الاپ رہے ہو؟" میں نے چڑ کر اسے جواب دیا۔ "شاید تمہیں احساس نہیں ہے کہ اس وقت ہم سب ایک ہی کشتی کے سوار ہیں اور یہ ہماری زندگی کے فیصلہ کن لمحات بھی ثابت ہو سکتے ہیں۔"
"ہم چاروں کے یکجا ہونے کی وجہ سے خوف اور خطرے کا احساس بہت کم ہو گیا ہے۔" غزالہ نے کہا "میں تو یہ بھی بھول گئی تھی کہ میرے ہاتھ بندھے ہوئے ہیں۔ کان سہلانے کے لیے ہاتھ بڑھا تو مجبوری کا احساس ہوا۔"
"وہ موٹی جاتے جاتے لوٹ کر، تمہارے کان میں کیا کہنے آیا تھا؟" غزالہ کو تقریباً فوراً ہی وہ بات یاد آ گئی۔
"بے ہودہ آدمی بکواس کر رہا تھا۔" روبا نفرت آمیز ہنسی کے ساتھ بولی۔
"پھر بھی پتا تو چلے کہ کیا بات تھی؟" غزالہ کا تجسس بڑھ گیا۔
"تم نے ادرو کے لیے اپنے زعفرانی کام کا برمحل ذکر کر کے ان دونوں کے دلوں میں اپنے لیے بہت جگہ پیدا کر لی ہے۔"
"وہ مجھے گردوں کو ورم سے بچانے رکھنے کی ترکیب بتا رہا تھا جس پر میں بے ہوشی کی ہوش و حواس تو عمل نہیں کر سکتی۔" روبا نے اپنا سر جھٹک کر کہا "خیر یا بے ہوشی کی اور بات ہے۔ میں نے موقع حاصل کرنے کے لیے وہ کہانی شروع کی تھی ورنہ مجھے کسی قسم کی کوئی حاجت نہیں تھی۔"
"صفائی پیش نہ کرو۔ یہ بات ہم سب سمجھ رہے تھے۔" میں نے اسے ٹوک دیا۔
آدھے گھنٹے کی اس مہلت کو بار آور بنانے کے لیے ہم اس معاملے کے ہر پہلو پر مغز زنی کرتے رہے لیکن نتائج میں کوئی تبدیلی نہ آئی۔ اس بند گلی سے فرار کی کوئی راہ سامنے نہ آئی۔ ہم اپنی خوبیاں دیکھنے سے قاصر تھے لیکن اندازاً نصف گھنٹہ گزرنے کے بعد وہ دونوں لوٹ آئے۔ اس بار ان میں سے ایک کے ہاتھ میں گن اور ایک شیشی موجود تھی۔ اس نے ہمارے سامنے ہی ڈسپوزیبل سرنج کی سوئی ربڑ کیپ میں داخل کر کے شفاف سیال کی مخصوص مقدار لی اور اس میں سے ہوا کے بلبلے خارج کرتا ہوا سلطان شاہ کی طرف بڑھ گیا۔
احتجاج یا مزاحمت کا کوئی موقع نہیں تھا۔ سرنج کی سوئی کے ساتھ اس کے بازو میں خالی ہوتی رہی اور دوسرا انجکشن تیار ہونے سے پہلے سلطان شاہ فرش پر لڑھک کر بے حس و حرکت ہو گیا۔ جب وہ دوسرا انجکشن لے کر غزالہ کی طرف بڑھا تو روبا نے احتجاج کر دیا "یہ کیا کر رہے ہو۔ ہر ایک کو الگ الگ اور نئی سرنج سے انجکشن لگاؤ۔ اس طرح ایک آدمی کی بیماریاں دوسرے کو لگ جائیں گی۔ یہ حرکت جان لیوا بھی ثابت ہو سکتی ہے۔"
"ہمارے پاس بس یہی ایک سرنج ہے۔" روبا کے لیے اپنی پسندیدگی کی بنا پر اس نے عاجزی سے کہا۔
"کوئی فرق نہیں پڑتا۔ اسی سرنج سے انجکشن لگا دو۔" غزالہ نے بے ہوش ہو کر بے طرح فرش پر گرنے کے بجائے ایک پہلو کے بل لیٹتے ہوئے کہا "ہمارے جراثیم ایک دوسرے کا کچھ نہیں بگاڑیں گے۔"
"اسے لگا دو" روبا پہلی بار اس سے تلخ لہجے میں بولی "یہ تو بے ہوشی کے لیے ہے۔ میں مرنے کے لیے بھی جھوٹی سرنج سے انجکشن نہیں لگوا سکتی اور پھر یہ تو سرنج ہی ڈسپوزیبل ہے۔"
"میم صاحب! ہمارے پاس کل رات سے یہی سرنج ہے اور ہم ہر پانچ گھنٹے بعد اسی سے تم سب کو انجکشن لگا رہے ہیں۔" اس نے فخر کے ساتھ کہا "تم خود ہی بتاؤ کہ اب تک تمہیں کچھ ہوا؟ ہم لوگ پھینکنے والی چیزوں سے بھی بڑے بڑے کام لے لیتے ہیں۔ ہاں میں یہ احتیاط ضرور کرتا ہوں کہ انجکشن بنانے سے پہلے سوئی کو اپنی انگلیوں سے اچھی طرح صاف کر لیتا ہوں۔ اس سے زیادہ کچھ کرنا میرے بس سے باہر ہے۔"
"تم سوئی پر اپنی انگلیاں بھی پھیرتے ہو؟" روبا کے لیے وہ دوسرا صدمہ تھا۔
"اور کیا کروں؟ کپڑے میلے ہیں ورنہ اپنی قمیص کے دامن سے پونچھ لیتا۔"
اس کے جواب پر روبا جھرجھری لے کر رہ گئی۔ غنیمت ہی تھا کہ اس کے کپڑے میلے تھے ورنہ وہ سوئی کے تیز کناروں میں پھنسا کر باریک سوتی ذرات ہمارے جسموں میں اتارتا رہتا۔
روبا کو تیسرا صدمہ اس وقت پہنچا جب اس نے غزالہ کے بازو پر سے آستین اوپر سرکائے بغیر سوئی اس کے بازو میں داخل کر دی اور غزالہ نے اس پر کوئی احتجاج نہیں کیا۔
"تم میری بھی آستین پر سے انجکشن لگانے والے ہو؟" روبا نے اس سے پوچھا۔
"پھر کیا کروں؟" اس نے سوئی غزالہ کے بازو میں اتارتے ہوئے کہا "تمہاری لمبی آستین ہاتھوں کے ساتھ رسی میں بندھی ہوئی ہے۔ تم فکر نہ کرو یہاں کی آب و ہوا میں کسی کو کچھ نہیں ہوتا۔"
غزالہ کو بے ہوش کرنے کے بعد اس نے بائیں ہاتھ کے انگوٹھے اور اس کے برابر والی انگلی سے سوئی کو صاف کیا پھر تیسرا ڈوز لینے لگا۔ وہ اپنے فرض سے کسی غفلت کا ارتکاب کیے بغیر اپنا خون ہوا کرنے کے موڈ میں تھا۔ اس لیے اس نے سرنج سے ہوا خارج کرتے ہوئے میرا رخ کیا۔ روبا کو اس نے آخر کے لیے بچا

ہوا تھا۔ عین ممکن ہے کہ ہم تینوں سے نجات حاصل کر لینے کے بعد وہ دونوں ویرا سے اس کے گردوں کے ورم کے موضوع پر آخری جارحانہ خیال کرنے کا ارادہ رکھتے ہوں۔ اسے اپنی طرف آتا دیکھ کر میں غزالہ کی تقلید میں فرش پر دراز ہو گیا۔

سرنج میں بھرا ہوا سیال واقعی کوئی جدید ترین اور بہت زیادہ موثر محلول تھا۔ سوئی نرم ریشوں میں پیوست ہوتے ہی میرے ذہن پر ہلکے سے سرور کا حملہ ہوا۔ وہ سرور نہایت سرعت کے ساتھ خمار، نشے، مدہوشی اور بے ہوشی میں تبدیل ہوتا چلا گیا۔ مجھے علم ہی نہیں ہو سکا کہ سوئی میری جلد سے کب نکالی گئی۔ سر گھمانے کی کوشش کی تو وہ مستول وزنی ہو چکا تھا۔ اس کے بعد چراغوں میں روشنی نہ رہی۔

تاریکیوں کا وہ مسرور آمیز سفر کتنی دیر جاری رہا اس کا مجھے کوئی اندازہ یا ادراک نہیں ہو سکا۔ میرے دھند میں لپٹے ہوئے ذہن کو احساس ہوا کہ آسمان سے سفید پروں والی پریاں، والہانہ انداز میں مجھے پکارتی ہوئی اتری چلی آ رہی ہیں۔ ایک آواز کی بازگشت ختم ہونے سے پہلے ہی دوسری آواز ابھرنے لگتی تھی۔ وہ ہزاروں آوازیں، نہ ختم ہونے والے لاہوتی تسلسل کے ساتھ بس مجھے پکارے جا رہی تھیں۔ میں زیادہ دیر تک ان مترنم، رسیلی اور مدھر آوازوں کی نغمگی سے محظوظ نہ ہو سکا کیونکہ میرے گالوں پر تھپڑ برسنے لگے تھے۔ میں نے مسلسل متواتر آواز میں اپنے وزنی پپوٹوں کو بدقت تمام اوپر اٹھایا تو خواب کا سارا سحر، سارا طلسم آنِ واحد میں ٹوٹ گیا۔ وہاں سفید پروں والی پریاں تھیں نہ ان کی ملکوتی آوازیں۔ گھور اندھیرے میں ویرا میرے قریب بیٹھی ہوئی مجھے بری طرح جھنجھوڑ کر دھیمی آواز میں پکارے جا رہی تھی۔ اندھیرے میں، میں اسے نہیں دیکھ سکا لیکن اس کے دلکش وجود کی مہک میں ہزاروں کی بھیڑ میں بھی آنکھیں بند کر کے پہچان سکتا تھا۔ ہم دونوں شاید کسی پالکی میں سوار تھے جسے کہار اپنے کندھوں پر اٹھائے بہت تیزی کے ساتھ کسی طرف دوڑے چلے جا رہے تھے کیونکہ میرا بدن ساکت نہیں تھا بلکہ اپنی ہی جگہ پڑے پڑے خود بخود ہل رہا تھا۔

کئی منٹ کے طویل وقفے اور سرتوڑ شعوری کوشش کے بعد، میں اپنے ذہن کو اس ہوش ربا طلسم سے باہر لانے میں کامیاب ہوا تو میرے کانوں نے سب سے پہلے جو غیر مانوس شور محسوس کیا وہ کسی طاقتور انجن کا تھا۔ ہم چاروں بہت تنگ جگہ پر پڑے ہوئے تھے۔ ہمارے نیچے آہنی فرش تھا۔ تنگ فضا میں عجیب سی تیز بو پھیلی ہوئی تھی اور ہمارا وہ تنگ مستقر بے جیسا قید خانہ ہلکے ہلکے جھٹکوں کے ساتھ متحرک تھا۔

ویرا سب سے پہلے ہوش میں آئی تھی۔ غزالہ اور سلطان شاہ پر بدستور بے ہوشی طاری تھی۔

"ہم ٹرک کے انجن کی آواز سن رہے ہیں۔" اس نے بڑی آواز میں سرگوشی کی۔ "وہ لوگ ہمیں ٹرک کے ذریعے غالباً کسی ویران ساحلی علاقے کی طرف لے جا رہے ہیں۔ شاید یہ لوگ پولیس وغیرہ کے چکر میں پڑنے کے بجائے ہمیں کسی لانچ سے سمندر برد کر جانے کا ارادہ رکھتے ہیں۔ ٹرک سے اتارے جانے کے وقت ہمیں اپنی آخری کوشش میں سر دھڑ کی بازی لگانی ہوگی ورنہ تم لوگ بے موت مارے جاؤ گے۔"

"تم لوگ؟" میں نے حیرت سے اس کی بات دہرائی۔ "کیا تم نے ہم سے الگ ہو جانے کا فیصلہ کر لیا ہے؟"

"اپنے ذہن میں زہریلے شبہات کو پروان نہ چڑھاؤ۔" وہ روہانسی آواز میں بولی۔ "میں پوری طرح تمہارے ساتھ ہوں مگر یہ بھی جانتی ہوں کہ ڈون مجھے ہاتھ بھی نہیں لگائے گا لیکن تم لوگ..." اس نے حسرت زدہ اور گہرے سانس کے ساتھ اپنی بات ادھوری چھوڑ دی لیکن اس کے لب و لہجے نے اس کا مدعا ظاہر کر دیا تھا۔

میں نے چند ثانیوں تک اس خوف ناک صورت حال پر غور کیا اور اس نتیجے پر پہنچا کہ بدقسمتی نے چاروں طرف سے ہمارا محاصرہ کر لیا تھا۔ ہمارے ہاتھ پیر بدستور بندھے ہوئے تھے اور ہم پوری طرح اپنے دشمنوں کے رحم و کرم پر تھے۔ اس بارے میں زیادہ سوچنا خود کو تھکانے کے علاوہ اور کچھ نہیں تھا۔ میں نے خود کو پوری طرح حالات کے دھارے پر چھوڑ دینے اور کسی مناسب موقع کا انتظار کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

"یہ بتاؤ کہ تمہارے گردوں کا کیا حال ہے؟" ایک فیصلہ کر لینے کے بعد میں نے شوخ لہجے میں ویرا سے پوچھا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ تمہارا دماغ چل گیا ہے۔" ٹرک کے انجن کے یکساں شور میں، اس کی جھلائی ہوئی آواز ابھری۔ "تم لوگوں کو موت کے جبڑوں میں لے جایا جا رہا ہے اور تمہیں مذاق سوجھ رہا ہے۔"

"اس اندھیرے میں مذاق تو کیا، تم بھی نہیں سوجھ رہیں۔ اپنے تھکے ہوئے ذہن پر زیادہ زور نہ ڈالو۔ ہلکی پھلکی باتوں میں وقت گزارو اور تقدیر پر بھروسہ رکھو۔ سوچنے سمجھنے کا کام مکاؤ پہنچ کر کریں گے۔ تمہیں آتی سوان ڈی ورک والے گانے کی دھن یاد ہو تو ذرا اسے گنگنانا شروع کرو، میں تمہارا ساتھ دوں گا۔"

"خدا تم سے سمجھے۔" وہ یقیناً دانت پیس کر بولی تھی۔ "مایوسی نے تمہارا دماغ الٹ دیا ہے۔"

"اس وقت خدا ہی مجھ سے سمجھ رہا ہے جو اس حال میں مبتلا کرتا جا رہا ہے۔ ذرا دوسروں کی خبر لو۔ وہ دونوں بھی ہوش میں آ جائیں تو انہیں تم سے لڑانے میں اچھا وقت گزرے گا۔ میرا خیال ہے کہ ہماری مسلسل بے ہوشی کے چوبیس گھنٹے پورے ہو گئے ہیں اسی لیے ہمیں نیا انجکشن نہیں دیا گیا۔ اگر میرا اندازہ غلط نہیں تو جلد ہی سفر کا سلسلہ ٹوٹنے والا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ہماری خوراک کا بندوبست کیا جائے۔ مجھے بہت بھوک لگ رہی ہے۔"

کسی ویران ساحل پر ہمارا انتظار کرتی ہوئی لانچ کے بارے میں تمہارا کیا خیال ہے؟"

"بہاما والا منظر ہوگا۔ جب وہ تمہیں اس پر لے جائیں گے تو تنہا اکیلے نے بابا کی مدھ بھری تان لگا کر رسیلے یا چمکیلے ساحل سے تمہاری طرف دوڑ لگا دوں گا لیکن یہ سب اسی وقت ممکن ہے جب میرے پیٹ میں کچھ پڑ چکا ہو۔ مجھے حیرت ہے کہ بے ہوشی کی حالت میں بھی کھانا اتنی تیزی کے ساتھ ہضم ہوتا ہے۔"

"خالی معدے کی حالت میں تمہیں بولنے کا ہیضہ ہو رہا ہے تو پیٹ بھرنے کے بعد کیا ہوگا؟"

"بولنے کا ہیضہ خود بخود ختم ہو جائے گا۔ آزمائش شرط ہے۔ میرا پیٹ زیادہ دیر تک خالی رہا تو نقاہت کے نتیجے میں میرے گردے بھی ورم میں مبتلا ہونے لگیں گے۔ یہ مذاق نہیں 'حقیقت ہے۔"

"بھاڑ میں جاؤ۔" اس کی جھنجھلائی ہوئی آواز سنائی دی اور وہ مجھ سے دور سرک گئی۔

میں اندھیرے میں خود بخود مسکرا دیا۔ بعض اوقات دوسروں کا خون سلگا کر کتنی راحت ملتی ہے۔ اس کا اندازہ وہی لوگ لگا سکتے ہیں جو خود ایسے کسی تجربے سے گزر چکے ہوں۔

"اس وقت تم ایسی کسی بھٹیارن کی طرح بگلا رہی ہو جو اپنے شوہر کی انتھک محنت اور بچوں کی اسی قدر کثرت سے عاجز آئی ہوئی ہو۔" میں نے اسے مزید برافروختہ کرنے کی نیت سے کہا۔

"بکے جاؤ۔ میں نے اپنے دونوں کان بند کر لیے ہیں۔" اس کی آواز غصے سے کھسیائی ہوئی تھی۔

"کاش اس وقت اجالا ہوتا اور میں تمہیں دیکھ سکتا۔ کان بند کرلینے کا دعویٰ کرتی ہو اور میری بات کا 'سر توڑ' بلکہ 'پتھر توڑ' جواب بھی دے رہی ہو۔ ایسی حرکتیں تم ہی کر سکتی ہو۔" میں نے کہا۔

"خدا کے لیے چپ ہو جاؤ اور مجھے ان دونوں کو ہوش میں لانے دو۔" وہ عاجز آکر بولی "تم اسی طرح بولتے رہے تو میں پاگل ہو کر اپنا سر ٹرک کی کسی دیوار سے دے ماروں گی۔"

"لو میں چپ ہوا جاتا ہوں۔ ویسے جب بھی سر مارو تو ذرا احتیاط سے مارنا۔ ٹرک کی باڈی کمزور معلوم ہوتی ہے۔ یہ حصہ تو شاید عارضی طور پر ہمارے ہی لیے بنایا گیا ہے۔ اس کی چھت بہت نیچی ہے۔"

"میں بھی یہی سوچ رہی تھی۔" وہ اسی اضطراری کیفیت میں کہہ گئی "اٹھ بیٹھنے کے بعد میرا سر بار بار چوبی چھت سے ٹکرا رہا ہے۔ شاید انہوں نے ٹرک کی باڈی کے پچھلے حصے میں یہ پارٹیشن تیار کیا ہے۔"

"میں اس وقت سنجیدہ باتیں سوچنے کے موڈ میں نہیں ہوں۔" میں نے ڈھٹائی سے کہا "میں نے صرف باڈی کی کمزوری کا احساس دلانے کی کوشش کی تھی۔ مجھے معلوم ہے کہ تمہارا سر بہت مضبوط ہے۔"

"مجھے کیا معلوم تھا کہ بے تکان بکواس کرتے ہوئے بھی تمہارا دماغ کام کر رہا ہے۔ کیا باڈی کو توڑ کر باہر نکلنے کے کسی منصوبے پر غور کر رہے ہو؟ میں یہی تو چاہ رہی تھی کہ وقت ضائع کرنے کے بجائے کچھ سوچو۔"

"زیادہ سوچنے سے میرے ٹخنوں میں درد ہونے لگتا ہے۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔

"پھر بہکنے لگے۔ ایسی اول فول باتوں سے تم مجھے بلاوجہ غصہ دلا دیتے ہو۔"

"یہ اول فول نہیں 'حقیقت ہے۔ لوگ کہتے ہیں کہ لمبے آدمی کی عقل پھسل کر اس کے ٹخنوں میں آ جاتی ہے۔ ابھی ابھی چھت سے سر ٹکرانے کے بعد مجھے اندازہ ہوا ہے کہ میں بھی لمبوں کی صف میں شامل ہوں۔"

"کہاوتوں پر جاتے ہو تو پھر سردار پائندہ گل کے بارے میں کیا کہو گے۔ سر بڑا ہونے کے ساتھ اس کے پاؤں بھی پھاوڑوں کی طرح لمبے چوڑے ہیں۔" یک بیک اس کا لب و لہجہ تبدیل ہو گیا۔ وہ مجھے کچھ ہراساں ہوتی ہوئی نظر آ رہی تھی۔

"بات سمجھ میں نہیں آئی۔ میرے ٹخنوں سے سردار پائندہ گل کا کیا تعلق نکل آیا؟"

"سر بڑا سرداروں کا 'پیر بڑا گنواروں کا۔ یہ تمہاری ہی کہاوت ہے نا؟"

"اوہ! اس میں دونوں خواص یکجا ہیں اسی لیے وہ گنواروں کا سردار ہے۔ مردوں پر گریہ و ماتم کرنے والی عورتوں کے سر منڈوا کر ان کی چھاتیاں برہنہ کروا دینے والے گنوار ہی تھیں جاہل بھی کہے جا سکتے ہیں۔ تنگ راولی میں یہ ہوتا چلا آیا ہے اور سردار پائندہ گل شاید ان گنواروں کا سردار بنا ہوا ہے۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ اس وقت تمہاری عقل ٹخنوں سے اوپر چڑھی ہوئی ہے۔" اس کی آواز سے بے بسی جھلک رہی تھی "تم سے بحث کرنی بے سود ہے۔ کوئی ڈھنگ کی بات سوجھ تو مجھے مخاطب کر لینا۔"

"میں اس وقت بلند آواز میں سوچ رہا ہوں۔ تم کسی بات میں ڈھنگ محسوس کرو تو خود ہی ٹانگ اڑا دینا۔ انڈوں پر بیٹھی ہوئی کڑک مرغی کی طرح 'بات بات پر پھول جانا اب تمہاری عادت میں شامل ہوتا جا رہا ہے۔ یہ اور بات ہے کہ تم ایک لمبی مدت گزارنے کے باوجود 'ان انڈوں میں سے کوئی چوزا تک برآمد نہیں کر سکی ہو۔ تمہارا باپ نانا بننے کے لیے مرا جا رہا ہے۔ زرخیز داماد کی جستجو میں بلی بھوزا اس کے ہاتھ آیا تو تم نے اسے بھی میرے ہاتھوں مروا دیا۔ تمہارے بطن سے اس کے تمام نازائیدہ بچوں کا وبال تمہاری گردن پر ہوگا اور نانا جان....."

"شٹ اپ!" اس کے صبر کا پیمانہ لبریز ہو گیا "میں نے اس کی

صورت تک نہیں دیکھی اور تم مجھے اس کے نوزائیدہ بچوں کی ماں بنا رہے ہو۔ نادانی اور بے ہودگی میں فرق ہوتا ہے۔ مجھے تم سے یہ امید نہیں تھی۔"

"یہ بہت اچھی بات ہے۔ مشرق میں غیر شادی شدہ عورتوں کا اسمِ گرامی ہی معیوب ہی نہیں شرمناک بھی سمجھا جاتا ہے۔ تمہیں یہ جان کر خوشی نہیں ہوگی کہ اہل زبان نہ ہونے کی وجہ سے تم بھی البرٹو بلیسا کی طرح کہیں کہیں مار کھا جاتی ہو۔ میں نے نازائیدہ بچوں کی بات کی تھی۔ وہ بچے جو بن کھلے مرجھا گئے اور تم غصے میں نوزائیدہ یعنی تازہ پیداوار کو لے دوڑیں۔ جو بچے پیدا ہی نہیں ہوئے ہوں ان کا ذکر کرنا بے ہودگی کیسے ہو سکتا ہے؟ ہرانے مانو تو یہ بتا دو کہ تم نے اپنے کان کس لیے کھولے ہیں۔ کھانا ہضم ہونے تک انہیں بند رکھنے میں تمہارا کیا حرج تھا؟"

میری توقع کے عین مطابق اس نے تلخی کے ساتھ اپنی زبان بند کر لی۔

غنودگی کی حالت ہوش میں تبدیل ہوئی ہی تھی کہ ٹرک کے انجن کی آواز یک بیک دھیمی ہو گئی۔ انجن کی آواز معدوم ہونے کے باوجود ٹرک رواں تھا مگر اس کی رفتار ٹوٹتی ہوئی محسوس ہو رہی تھی۔ شاید ڈرائیور نے انجن نیوٹرل کر کے "گیئر" اور ... ایکسلیریٹر کو پوری طرح آزاد کر دیا تھا تاکہ مقررہ مقام پر ہلکے بریک لگا کر ٹرک کو روکا جا سکے۔

میں نے ہوش میں آتے ہی سمجھ لیا تھا کہ ہماری بے ہوشی کا تسلسل ٹوٹنے کے نتیجے میں ہمارا سفر بھی کسی طویل یا مختصر قیام پر ختم ہونے والا تھا۔ ہمیں پکڑنے والوں کا حساب اتنا درست تھا کہ ہم چاروں کے پوری طرح ہوش میں آنے کے ساتھ ہی ٹرک رکنے کے آثار پیدا ہو چلے تھے۔

"پڑاؤ کے آثار نظر آ رہے ہیں۔ تم نے کیا سوچا ہے؟" ویرا نے مجھ سے پوچھا۔

"میری عقل مختلوں میں اڑی ہوئی ہے۔ تم نے کچھ سوچا ہو تو بتاؤ۔ میں آنکھیں بند کر کے اس پر عمل کر گزروں گا۔" میں نے کہا۔ حقیقت یہ تھی کہ ہر طرح سوچنے کے باوجود مجھے مخلصی کی کوئی راہ نظر نہیں آ رہی تھی۔ اگر میں اکیلا ہوتا تو فرار کے کسی نہ کسی امکان پر غور کر سکتا تھا مگر یہاں چار افراد کا معاملہ درپیش تھا۔ ہم میں سے ایک دو بھاگ بھی نکلتے تو باقی رہ جانے والوں کو ان کے فرار کا خمیازہ بھگتنا پڑتا۔ میرے لیے یہی کافی تھا کہ ہمارے ساتھ ان لوگوں کا مجموعی رویہ خاصا نرم تھا۔ ہماری کوئی مزاحمانہ کارروائی انہیں ایک بار تشدد پر مجبور کر دیتی تو ان کا سلوک ناخوش گوار تبدیلیوں کی زد میں آ سکتا تھا اور ہمارا پورا سفر مزید تلخی کا شکار ہو کر رہ جاتا۔

ہم تشویش اور بے یقینی کے عالم میں ٹرک کے انجن کی آواز پر کان لگائے بیٹھے رہے۔ آخر کار بریک لگائے گئے اور ٹرک رک گیا۔ اس کا انجن چلتا رہا۔ تھوڑی دیر بعد ٹرک کو الٹا چلاتے ہوئے بائیں طرف موڑا گیا۔ جھٹکوں کے ساتھ لوہے سے لوہا ٹکرانے کی پرشور آوازیں پیدا ہوئیں۔ شاید ٹرک کو ہموار سڑک سے سٹیج میں اتارا جا رہا تھا۔ وہ ناہموار تقلیل کی وجہ سے مکمل ہو گئی اور ٹرک روک کر انجن بند کر دیا گیا۔

انجن کا شور معدوم ہوتے ہی باہر سے کئی ملی جلی آوازیں سنائی دینے لگیں۔ وہ لوگ اونچی آوازوں میں فارسی یا پشتو میں باتیں کر رہے تھے۔ وہ گفتگو چونکا دینے والا تھا مگر میں نے اپنا دھیان دوسری طرف رکھا۔ پھر باہر سے ایسی آوازیں آنے لگیں جیسے لوہے کے بکس زمین پر پٹخے جا رہے ہوں۔ ٹرک پر انسانی نقل و حرکت کے ساتھ چیزوں کے گھسیٹے جانے کی آوازیں بھی آ رہی تھیں۔ یہی معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ سامان ٹرک پر سے اتارے جا رہے ہوں۔ چند منٹ بعد وہ سلسلہ موقوف ہو گیا اور ہماری توجہ اس عمودی چوبی دیوار پر مرکوز ہو گئی جس نے ہمارے حصے کو باقی ٹرک سے الگ کیا ہوا تھا۔ چند آوازوں کے بعد اس چوبی دیوار کا ایک حصہ الگ ہو گیا اور اس چوکور خلا میں سے کسی ٹارچ کی تیز روشنی ہمارے تنگ و تاریک قید خانے میں رینگ آئی۔

خلا کے پار موجود شخص نے باری باری ہم چاروں کو براہ راست روشنی کی زد میں لے کر ہمارا جائزہ لیا پھر اپنی روشنی کا رخ ہماری طرف رینگ آیا۔ میں نے اس خلا میں سے باہر کا جائزہ لینے کی کوشش کی تو وہاں گہری تاریکی کے سوا کچھ نظر نہیں آیا۔ مخالف طرف سے میری آنکھوں پر تیز روشنی پڑی اور میں نے بوکھلا کر اپنی آنکھیں بند کر لیں۔ اندر آنے والے کا ایک ساتھی ٹرک کے پچھلے حصے میں موجود تھا جو دیوار کے پیچھے سے روشنی ڈال کر اندر والے کی مدد کر رہا تھا اور خود ٹارچ کی تیز روشنی کے پیچھے چھپا ہوا تھا۔

دوبارہ آنکھیں کھولنے پر میں نے اندر والے کا جائزہ لیا تو چونک پڑا۔ وہ ایک تنومند اور بارعب نوجوان تھا۔ اس کی سیاہ گھنی داڑھی بے ترتیبی سے اس کے سینے پر لہرا رہی تھی۔ اس کا بے چین اور چمک دار نگاہیں ہر طرف چکرا رہی تھیں اور ہاتھ دوا کی رسیوں کی گرہوں سے الجھ رہے تھے۔

"تم کون ہو اور ہمیں کہاں لے جا رہے ہو؟" میں نے اپنی آواز میں نقاہت پیدا کرتے ہوئے اس سے پوچھا۔

"خاموش بیٹھو بڈھے!" اس نے مجھے بری طرح جھڑک دیا۔ "تمہیں جلد ہی سب معلوم ہو جائے گا۔" اس کے تند لب و لہجے میں تاثر خود بہت زیادہ واضح تھی۔ اس کی وضع قطع اور پوشاک بھی ایک مخصوص سمت میں رہنمائی کر رہی تھی۔

مجھے اس وقت شدید حیرت ہوئی جب اس نے ہاتھوں کے بعد ویرا کے پیر بھی آزاد کر دیے۔

"باہر نکلو!" اس نے ویرا کی پشت پر ہاتھ مار کر اسے نیچے دھکیلا

یا لمبا پاتا۔ میرا چاروں ہاتھ پیروں پر چلتی ہوئی چوبی خلا سے گزرنے پر صرف اس کی پنڈلیاں نظر آنے لگیں۔ آہنی ڈرموں اور ٹرک کی داخلی دیوار کے درمیان بنائی جانے والی تنگ گزرگاہ شاید اور تنگ محسوس ہوتی تھی اور میرا موقع میسر آنے ہی اپنے قدموں پر کھڑی ہوتی تھی۔ وہ چلتی ہوئی آگے بڑھی تو اسے آزاد کرنے والا بھی اسی طرف سے نکل گیا۔

"وہ ودیا کو کہاں لے گئے ہیں؟" غزالہ نے پُرتشویش آواز میں پوچھا۔

"فکر نہ کرو۔ وہ اسے قتل کر نہیں کھا جائیں گے۔ پریشانی کی بات یہ ہے کہ مجھے یہ لوگ زون کوانگ فو کے بجائے سردار باچندہ گل کے آدمی معلوم ہو رہے ہیں۔ اگر میرا قیاس درست ہے تو ہمیں قندھار ویلی لے جایا جا رہا ہے۔"

"سردار باچندہ گل؟" سلطان شہار نے حیرت اور خوف سے دہرایا۔ "وہ اچانک تمہارا دشمن کیوں ہو گیا؟ تم سے ملاقات کے بعد تو وہ اچھے موڈ میں رخصت ہوا تھا۔ تم اس ملاقات سے خاصے مطمئن نظر آ رہے تھے۔"

میں نے اسے یاد دلانا ضروری نہیں سمجھا کہ سردار باچندہ گل سفدری یا دشمنی کا معاملہ مطلق چھوڑ کر لیں۔ یہ کہا تھا کہ جنت گل میرے اور اپنے خفیہ تعلق کے بارے میں زبان بند رکھے گی تو خیر ہو گی ورنہ کچھ پتا نہیں تھا۔

میرے ذہن میں ایک دھماکا سا ہوا۔ تو کیا جنت گل ہی نے سردار باچندہ گل کے تماشائیوں کی محفلوں میں اپنی نصف کوئی کا آغاز کر دیا تھا؟ کیا سردار کو اس تشہیر کی اطلاع مل چکی تھی؟

اگر ان دو سوالات کے جوابات اثبات میں تھے تو میری پوزیشن بہت مخدوش ہو چکی تھی۔ ایک طرف سردار باچندہ گل مجھے جنت گل سے زیادتی کا مجرم ٹھہرا کر کوئی بھی بدترین فیصلہ صادر کر سکتا تھا اور دوسری طرف یہ بات یقینی نظر آنے لگی تھی کہ قندھار ویلی پہنچنے کے بعد غزالہ کو معلوم ہو جائے گا کہ چھوٹے خان کی قید کے دوران میں جنت گل کے دلفریب پیکر میں الجھ کر اس سے بے وفائی کا مرتکب ہوا تھا۔ اس غیر متوقع انکشاف سے غزالہ کے دل پر کیا گزرتی اور اس کی نظروں میں میری کیا وقعت رہ جاتی، اس کا اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا۔

"ان صندلی اور نرد سرداروں کے موڈ اور مزاج کا کوئی اندازہ نہیں ہوتا۔" غزالہ کہہ رہی تھی۔ "اس بار انہوں نے جس قدر ذروری اور رازداری کے ساتھ شب خون مار کر ہمیں پکڑا ہے وہ وحشت ناک ہے۔ ارل خان یا ہمارے کسی اور ہمدرد کو علم ہی نہیں ہو سکے گا کہ ہم کہاں اور کس حال میں ہیں؟"

"ارل خان بھی ہم جیسا ایک آدمی ہی ہے۔" میں نے کہا۔ "فرق اتنا ہے کہ ہم صرف چار ہیں اور اس کے ایک اشارے پر چار سو مسلح آدمیوں کا ایک جتھا جمع ہو سکتا ہے۔ موجودہ حالات میں ہمیں اپنی عقل اور اپنے زور بازو پر انحصار کرنا پڑے گا۔ ہم واقعی بہت بری طرح باچندہ گل کے شکنجے میں آ گئے ہیں۔"

سردار باچندہ گل کتنا ہی متلون مزاج اور غصہ ور رہا ہو، آدمی اصول پرست معلوم ہوتا تھا۔ اس کا سب سے بڑا ثبوت یہ تھا کہ ہمیں اس کے آدمیوں کے قبضے میں آئے ہوئے کم وبیش دو دن ہو چکے تھے لیکن اس دوران میں دونوں عورتوں کے ساتھ کوئی بدتمیزی یا دست درازی نہیں کی گئی تھی حالانکہ ایسے حالات میں ہر جرائم پیشہ شخص بہتی گنگا میں ہاتھ دھونا اپنے فرائض منصبی میں شامل سمجھتا ہے۔ اس اصول پرستی کی روشنی میں دیکھیں تو میں سمجھنے سے قاصر تھا کہ اگر سردار باچندہ گل کی دشمنی ہو سکتی تھی تو صرف مجھ سے ہو سکتی تھی۔ اسے اپنے مجرم کو اٹھوانا چاہیے تھا۔ میرے ساتھ ان تینوں کو قید بلکہ اغوا کرنے کا کوئی جواز میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا۔

ودیا تھوڑی دیر بعد واپس آئی تو پہلے والے دونوں آدمی اس کے آگے پیچھے اپنی اپنی جگہوں پر موجود تھے۔ ان کی وجہ سے وہ کچھ کہہ نہیں سکی لیکن اس کی آنکھوں میں پُرعزم چمک نظر آ رہی تھی۔

ودیا کو دوبارہ بہ دست و پا کرنے کے بعد وہ شخص میری طرف متوجہ ہوا اور نہایت پھرتی کے ساتھ مجھے آزاد کر دیا۔ میں چوبی دیوار والے خلا میں سے رینگ کر دوسری طرف نکلا اور کھلی فضا میں گہرے گہرے سانس لیتا ہوا سیدھا کھڑا ہو گیا۔ اٹھتے ہوئے میں نے اپنی داہنی طرف سر اور دونوں پر ہاتھ مار کر یہ اندازہ کر لیا تھا کہ وہ پوری طرح بھرے ہوئے تھے۔ شاید خالی ڈرم اتنی ہی جگہ میں لادے گئے تھے جو ہمارے حصے میں آمد ورفت کے لیے استعمال ہو رہا تھا۔ اس وقت وہی خالی ڈرم اتار کر ٹرک میں ہماری گزرگاہ بنائی گئی تھی جو ایک آدمی کے لیے بہت کافی تھی۔

میں ٹرک سے نیچے اترا تو اندھیرے میں مزید تین مسلح افراد نظر آئے۔ بائیں طرف ایک پکی نہر تھی جس میں اوپر تک پانی بہہ رہا تھا اور قریب و جوار میں درخت ہی درخت پھیلے ہوئے تھے۔

"جنگل پانی سے فارغ ہو کر ادھر جاؤ اور کھانا کھا لو۔" ایک قوی ہیکل شخص نے درشت لہجے میں مجھے ہدایت کی۔ "تم نے کوئی بھی گڑبڑ کی یا بھاگنے کی کوشش کی تو تمہارے علاوہ تمہارے ساتھیوں کو بھی گولی مار دی جائے گی۔"

"تم خان اعظم سردار باچندہ گل کے آدمی ہو نا؟" میں نے اس سے سوال کیا لیکن اس کے جواب دینے سے پہلے ہی کسی نے مجھے آگے دھکیل دیا۔ ان میں سے کوئی بھی غیر ضروری بات سننے یا کرنے کے لیے تیار نہیں تھا۔

ایک مسلح آدمی نے اپنی نگرانی میں مجھے ایک تناور درخت کی اوٹ میں بھیجا۔ پانی کے لیے اس نے وہیں رکھی ہوئی پلاسٹک کی خالی بوتل کی طرف اشارہ کیا اور میں نے اسے نہر میں سے بھر لیا۔ ان کا مجموعی رویہ مناسب ہی نہیں، ہر اعتبار سے مہذب اور قابل

تعریف تھا۔ خرابی صرف یہ تھی کہ انھوں نے ضرورت سے زیادہ نہ بولنے کی گویا قسم کھائی ہوئی تھی اور ان کی وہی خاموشی مجھے ڈس رہی تھی۔

اگلے مرحلے میں وہی مسلح شخص مجھے ایک گنجان کنج کے پیچھے لے گیا تو میں وہاں موجود لینڈ کروزر کو دیکھ کر حیران رہ گیا۔ وہاں تین آدمی کھانے کے ساز و سامان کے ساتھ موجود تھے۔ ان میں سے ایک کی وضع قطع مسلح آدمیوں سے مشابہ تھی۔ باقی دو چہرے میرے لیے شناسا تھے۔ وہ وہی تھے جنھوں نے پچھلی رات ہمیں کھانا کھلایا تھا۔ مجھے لانے والا فوراً مڑ گیا تھا۔ کھلی فضا میں تاریکی کے اثرات بہت گہرے اور گمبھیر نہیں تھے۔ مطلع صاف تھا اور تاروں بھرے آسمان کی چھاؤں میں نظر خاصے فاصلے تک کام کر رہی تھی۔ کراچی والے متروک گودام کے مقابلے میں اس ویرانے میں ان دونوں کا رویہ قدرے مفاہمانہ تھا۔ مجھے دیکھتے ہی ان کے ہونٹوں پر ہلکی سی مسکراہٹ نمودار ہوئی۔ شاید اس کا سبب یہ رہا ہو کہ کراچی میں وہ اپنے ٹھکانے پر شیر تھے اور اس ویرانے میں میری طرح وہ دونوں بھی دوسروں کے رحم و کرم پر تھے۔ دوسروں کا دست نگر ہونے کے اس مشترکہ احساس نے انھیں مجھ سے یگانگی کے اظہار پر مجبور کر دیا تھا۔

مجھے مونچھوں والے نے کھانا دیا تو میں نے اس کے قریب ہی ایک پتھر پر جگہ سنبھالنے کے بعد پوچھا "اب تو بتا دو کہ یہ لوگ ہمیں کہاں لے جا رہے ہیں؟ منزل کا علم ہو تو دل کو تھوڑا سا سکون رہتا ہے۔"

"صندل خان! یہ منزل کے بارے میں پوچھ رہا ہے" مونچھوں والے نے مسلح آدمی سے کہا۔ "وہ میم بھی بار بار یہی پوچھ رہی تھی لیکن اس وقت سیف اللہ یہاں تھا اور وہ خیمے میں تھا۔ میں نے جواب دیے بغیر میم کو لوٹا دیا تھا۔"

"بتا دو، بتا دو!" اس نے اپنی کلاشنکوف رائفل سمیت اپنے دونوں ہاتھ لہراتے ہوئے کہا "اب کراچی سے ان کا ہر رابطہ کٹ چکا ہے۔ انھیں سب کچھ معلوم ہو جائے تب بھی یہ اپنے مقدر کو نہیں ٹال سکتے" پھر وہ براہ راست میری طرف متوجہ ہو گیا۔ "ہم لوگ سردار پائندہ گل کے جاں نثار ہیں اور تم لوگوں کو شنگارا ولی لے جا رہے ہیں۔"

"لیکن کیوں؟ ہمارا قصور کیا ہے؟" میں نے کھانے کا آغاز کرتے ہوئے پوچھا۔

"سردار بابا کا حکم۔ اس سے زیادہ ہمیں نہیں معلوم۔ شنگارا ولی میں پہنچتے ہی تمھیں سب کچھ معلوم ہو جائے گا۔ وہ مارنے سے پہلے تمھیں ایک ایک بات بتا دے گا۔ اپنے دشمنوں کو وہ ان کا ہر قصور بتا دیتا ہے۔"

"گویا وہ ہمیں قتل کرنے کا ارادہ رکھتا ہے؟" میں نے بوکھلا کر پوچھا۔

"خدا معلوم" صندل خان شانے اچکا کر بولا "سردار کے دل کی بات وہ خود جانتا ہے یا خدا جانتا ہے۔ میرا خیال ہے کہ سردار بابا اپنے چھوٹے موٹے دشمنوں پر زیادہ محنت نہیں کرتا۔ یہ تمھاری عزت افزائی ہو گی کہ وہ تمھیں کراچی سے اغوا کر کے شنگارا کے پہاڑوں میں اپنے ہاتھ سے مارے۔ سردار بابا جیسے بڑے آدمی کے ہاتھ سے مرنے والوں کی اولادیں اس بات پر ناز کرتی ہیں کہ ان کے بڑوں کا خون کرنے والا کوئی عام آدمی نہیں تھا۔" وہ اپنی جیب میں سے نسوار کی ڈبیا نکال کر اپنی خوراک لینے کی تیاری کرتا ہوا وہاں سے چند قدم آگے چلا گیا۔

"اور تمھارا استاد بھی پائندہ گل کا آدمی ہے؟" میں نے مونچھوں والے سے پوچھا۔

"استاد اس کا ملازم نہیں، دوست ہے۔ پائندہ گل کی خواہش پر اس نے ہمیں ان لوگوں کے حوالے کر دیا ہے" وہ کہنے لگا "اس نے تم لوگوں کو دیکھا تک نہیں ہے لیکن ہمیں ہدایت کی ہے کہ سردار پائندہ گل کے قیدیوں کو دن رات سفر کر کے جلد از جلد شنگارا ولی پہنچانا ہے۔ ہمارا تیسرا ساتھی ٹرک پر سو رہا ہے۔ وہ لانگ کا ڈرائیور سنبھالے گا تو میں آرام کرنے کے لیے کیبن کے اوپر چلا جاؤں گا۔ یہ ٹرک ضرورت کے بغیر کہیں نہیں روکا جائے گا۔"

اچانک مجھے بدرو دادا کا خیال آیا۔ میں نے جہانگیر سے اس کے فون نمبر بھی لیے تھے لیکن مصروفیات میں الجھنے کی وجہ سے اس سے بات نہیں کر سکا تھا۔ وہ بھی سردار پائندہ گل سے بہت قریب تھا۔ میں نے مونچھوں والے سے پوچھا "تمھارا استاد بدرو دادا کو جانتا ہو گا۔ وہ بھی سردار پائندہ گل کے لیے کام کرتا رہتا ہے۔"

مونچھوں والے کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں پھر اس نے بے یقینی کے ساتھ پوچھا "تم بدرو دادا کو اس کے پرانے نام سے کیسے جانتے ہو؟ آج کل وہ اس نام سے کہاں پہچانا جاتا ہے؟"

"وہ میرا بہت پرانا اور جگری دوست ہے۔ ایک زمانے میں ہم دونوں اکٹھے کام کرتے تھے۔"

"مارے گئے!" وہ بے ساختہ کراہ اٹھا "یہ بات تم نے پہلے کیوں نہیں بتائی۔ پرانے دنوں کا بدرو دادا ہی تو آج قسمت کی لائن میں استاد کہلاتا ہے۔ کیسا اندھیر ہے کہ اس کے آدمی تمھیں اسی کے ٹرک میں بند کر کے شنگارا ولی لے جا رہے ہیں اور اس کے فرشتوں کو بھی اصلیت کا علم نہیں ہے۔ سردار پائندہ گل بہت خطرناک آدمی ہے۔ اس نے دعوت کھلانے کے لیے تم کو تو نہیں اغوا کیا ہو گا۔ جب استاد کو تمھارے حشر کا علم ہو گا تو وہ پاگلوں کی طرح اپنا سر نوچ لے گا۔ وہ یاروں کا یار ہے اور پرانے دوستوں کی بڑی قدر کرتا ہے۔"

اس انکشاف پر میں بھونچکا رہ گیا۔ بدرو تو بعد میں کرتا سو کرتا۔ اس وقت میرا دل چاہ رہا تھا کہ میں کسی بڑے سے پتھر سے اپنا سر پھوڑ لوں۔ اگر میں نے بے پروائی سے وقت گزارنے

جائے۔ بدروواراسے فوری طور پر اپنے پرانے مراسم کی تجدید کرنی ہوئی تو سردار باندھ گل کا ذکر کرتے ہی وہ اگل بیٹھتا کہ وہ سردار باندھ گل کے لیے کیا گل کھلانے کا ارادہ رکھتا ہے۔ اس کے بعد وہ اور وہ فرار کرلینا مشکل نہ ہوتا لیکن میں نے اپنی حماقت یا غفلت سے وہ اور موقع گنوا دیا تھا۔ اس غفلت کے سنگین نتائج ہم سب کے سامنے تھے۔

"ہم ٹرک کراچی واپس لے چلو یا کسی طرح اپنے استاد سے میری بات کرا دو۔ ہم چاروں کی زندگی کے لیے یہ بہت ضروری ہے۔ میں تمہیں اتنا انعام دوں گا کہ تم دوسروں کی نوکری چاکری بھول جاؤ گے" میں نے سرگوشیانہ لہجے میں اس کو خوشامد اور لالچ کے شیشے میں اتارنے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔

"ان میں سے ایک ہمارے ساتھ ٹرک پر سفر کر رہا ہے۔ باقی پانچ آدمی اس جیپ میں تھوڑے فاصلے سے چل رہے ہیں۔ صندل خان ان کا سردار ہے۔ وہ مجھے ہرگز واپس نہیں لوٹنے دیں گے۔ تمہارا استاد تو گیا' کسی سے بھی رابطہ ہونے کی کوئی صورت نہیں ہے۔ یہ لوگ تم چاروں سے بری طرح خائف ہیں اسی لیے تمہیں پورے سفر میں مسلسل بے ہوش رکھنے کا فیصلہ کیا گیا ہے۔ تمہاری دونوں باتیں ناقابل عمل ہیں۔"

"اس وقت ہم کراچی سے کتنی دور ہیں؟" میں نے پوچھا۔

"ہم صادق آباد سے چالیس پچاس کلومیٹر آگے' پنجاب کے علاقے میں ہیں۔ اب تو کراچی کے بجائے آگے کی سوچو۔ ہمارے دلوں میں تمہارے لیے ہمدردی پیدا ہو گئی ہے لیکن ہم استاد کے حکم کے بغیر کچھ نہیں کر سکتے۔ زیادہ سے زیادہ یہ ہو سکتا ہے کہ کراچی واپسی کا انتظار کرنے کے بجائے ہم ٹرک خالی ہوتے ہی اسے فون پر ساری بات بتا دیں۔ تمہیں ایک بار تو شنگرا دیلی جانا ہی پڑے گا۔ ویسے نام کیا ہے تمہارا؟"

"توقیر!" میں نے سوچتے ہوئے کہا "تم صندل خان سے بات کیوں نہیں کرتے؟ ہو سکتا ہے کہ اس کے دل میں نیکی آ جائے اور وہ اس مسئلے کا کوئی حل نکال لے۔ اس سے تمہاری بے تکلفی بھی معلوم ہوتی ہے۔"

"مشکل ہے' یہ لوگ سردار کے غلام بنے ہوئے ہیں۔ اس کی کہی ہوئی ہر بات کو پتھر کی لکیر سمجھتے ہیں۔ وہ تمہیں شنگرا دیلی لے جانے پر ہی اصرار کرے گا۔ یہ سب تند خو اور بد دماغ ہونے کے ساتھ بد زبان بھی ہیں۔"

ہیروئن کی غیر قانونی تجارت میں ان لوگوں کی حیثیت کا بدنما تھی۔ بظاہر وہ سردار باندھ گل کے ملازم اور نمک خوار تھے لیکن ہیروئن کی ناقابل تسخیر قوت نے سردار باندھ گل جیسے پر غرور اور ... چہرے والے شخص کو موت کا سوداگر بنایا ہوا تھا۔ اپنا اپنا حصہ وہ سب بھی موت کے سوداگر ہی تھے اور انہیں اپنا کام کے اعتبار سے ویسا ہی ہونا چاہیے تھا' جیسے وہ تھے۔ تند خو' بد دماغ' بد زبان' سفاک اور بے مہر موت بلکہ سسکتی ہوئی بھیانک ترین موت کی سوداگری سے حاصل ہونے والے بھاری منافع پر پلنے والوں کے لہو میں ان سب کے سوا اور کیا ہو سکتا تھا؟

"زیادہ سے زیادہ یہی ہوگا کہ صندل خان تمہاری کوئی بھی بات ماننے سے انکار کر کے' ہمیں شنگرا دیلی لے جانے پر اصرار کرے گا۔ اس سے صورت حال نہیں بدلے گی۔ تم ویسے بھی شنگرا دیلی کا سفر کرنے پر مجبور ہو۔ وہ مان گیا تو ہماری مشکلات حل ہو جائیں گی۔ میں اس امکان کو ضائع کرنے کے حق میں نہیں ہوں۔"

"ٹھیک کہہ رہا ہے" اس کے ساتھی نے میری تائید میں کہا "تم صندل خان سے ضرور بات کرو۔"

"کیا سب لوگوں کا کھانا یہ اکیلا ہی کھا جائے گا۔" اچانک صندل خان نے اپنی جگہ کھڑے کھڑے آواز لگائی "اسے جلدی فارغ کرو۔ ہم نے یہاں اتنا وقت برباد کیا تو لاہور میں پھنس جائیں گے۔"

"اسے بلا کر ابھی بات کر لو" میں نے سرگوشیانہ لہجے میں کہا۔ "مجھے بھی اس کے عزائم معلوم ہو جائیں گے۔"

"نہیں!" مونچھوں والے نے سختی سے انکار کر دیا "وہ سالا نیم پاگل ہے۔ تمہارے سامنے بات کی تو وہ سمجھے گا کہ تم نے کسی قسم کی رشوت وغیرہ کی پیش کش کر کے ہمیں خرید لیا ہے۔ اب یہ کام مجھ پر چھوڑ دو۔ یہاں سے میں اسے ٹرک پر بٹھالوں گا پھر راستے میں موقع محل نکال کر بات کر لوں گا۔ تم جلدی سے اپنا کھانا ختم کرو۔"

"تم ... میں کسی خرابی کا بہانہ کر کے سفر میں رکاوٹ بھی ڈال سکتے ہو" میں نے آخری لقمہ نگلنے کے بعد اسے ... کی

ایک اور کوشش کی "انہیں ہم کو ٹرک سے نکالنا۔"

"نہیں، یہ نہیں ہو سکتا" اس نے مجھے مزید بولنے سے روک دیا "میں اپنے آپ اتنا بڑا فیصلہ نہیں کر سکتا۔ ابھی تو میں نے صرف تمہاری بات سنی ہے۔ یہ استاد کے لیے کڑا امتحان بھی ثابت ہو سکتا ہے۔ اگر اس کے اور سردار پائندہ گل کے تعلقات زیادہ گہرے ہوئے تو وہ تم سے نظریں بھی پھیر سکتا ہے۔ اس کے علاوہ ان لوگوں میں بھی ایک ٹرک ڈرائیور شامل ہے۔ وہ لینڈ کروزر چلا رہا ہے۔ وہ کمینہ کا کام بھی جانتا ہے۔ اس نے میری چالاکی پکڑ لی تو یہ لوگ مجھے گولی ہی مار دیں گے۔ یہ ذرا ذرا سی بات پر آپس میں لڑ مرتے ہیں، میں تو پھر غیر ہوں۔"

"آدھے گھنٹے بعد ہمیں بے ہوشی کے انجکشن کون لگائے گا؟" میں نے پانی پی کر اٹھتے ہوئے پوچھا۔

"میں آؤں گا" دوسرے نے کہا "ہو سکتا ہے کہ یہاں رک کر آدھا گھنٹا ضائع کرنے کے بجائے مجھے بھی تمہارے ساتھ بند کر دیا جائے۔ خالی ڈرم ہٹا کر راستہ بنانے اور پھر بند کرنے میں کافی وقت برباد ہو رہا ہے۔"

"ہو سکتا ہے کہ ہمیں دوبارہ بات کرنے کا موقع نہ ملے۔ کچھ بھی نہ ہو سکے تو ٹرک خالی ہوتے ہی بدرو دادا کو فون پر ساری بات ضرور بتا دینا۔ مجھے یقین ہے کہ وہ مجھ پر سردار پائندہ گل کو ترجیح نہیں دے گا۔"

"ایک بات بار بار مت دہراؤ۔ میں نے جو کہہ دیا ہے، وہ کروں گا۔ ویسے یار! اگر تم سچ بول رہے ہو تو وہ سالی بہم جھوٹی ہے۔ وہ تو اردو کے لیے کام وام کی بکواس کر رہی تھی" وہ اچانک سوچ میں پڑ گیا تھا۔ ویرا اس کے دماغ کی جڑوں تک میں بیٹھ چکی تھی جو ایک اچھی علامت تھی۔

"وہ ٹھیک کہہ رہی تھی۔ ولایتی عورتیں دو چار مردوں سے دوستی رکھنے کو برا نہیں سمجھتیں۔ میں نے اسے اپنے مطلب سے پھانس کر فلیٹ پر بلایا تھا۔ وہ مفت میں ماری گئی ہے۔ تم سے بہت متاثر ہے۔ کہہ رہی تھی کہ اتنا شریف بدمعاش روئے زمین پر ملنا مشکل ہے۔ زندگی رہی تو اس سے تمہاری بھی دوستی کرا دوں گا۔"

"اللہ مالک ہے" اس نے سینہ پھلا کر حلق کے بل کہا "میں نے صرف اس کی وجہ سے صندل خان سے بات کر کے یہاں تم لوگوں کے جنگل پانی کا بندوبست کرایا ہے۔ وہ بار بار میرا شکریہ ادا کر رہی تھی۔"

میں دل ہی دل میں اس کی کج فہمی پر ہنستا ہوا وہاں سے واپس چل دیا۔ ویرا اسے کھڑے کھڑے دس دفعہ بھی نیلام کر دیتی تو اس کے فرشتوں تک کو علم نہ ہو پاتا۔ اس کی بولی لگوانے والی کون تھی۔ اور وہ اس کے مکر و فریب میں الجھ رہا تھا۔ آخری نتائج سے قطع نظر ہمارے لیے وہ ایک نیک شگون تھا۔

واپسی میں میں نے یہ بات خاص طور پر نوٹ کی کہ ان لوگوں نے درختوں سے گھرے ہوئے ٹرک اور لینڈ کروزر کو پانی والے نالے کے آخر کر اس طرح کھڑا کیا تھا کہ لینڈ کروزر سڑک پر سے دیکھی نہیں جا سکتی تھی۔ ٹرک بھی نہر کے کنارے درختوں کے درمیان روکا گیا تھا۔ اس کا اگلا حصہ سڑک کی طرف تھا۔ اس وقت ٹرک آنے جانے والی گاڑیوں کی تیز روشنیوں سے بالکل محفوظ تھا۔ کسی کو علم ہی نہیں ہو سکتا تھا کہ ٹرک کے عقب میں کیسے کیسے چھپانے پر متعلق سرگرمیاں جاری تھیں۔ شاید ان ہی خوبیوں کی بنا پر پڑاؤ کے لیے اس مقام کا انتخاب کیا گیا تھا۔

مجھے اندر لے جا کر باندھنے کے بعد غزالہ کو آزاد کر دیا گیا۔ ان لوگوں کے جاتے ہی ویرا نے مجھے اپنے تجربات سے آگاہ کرنا شروع کر دیا۔ وہ غزالہ اور سلطان شاہ کو پہلے ہی ان باتوں سے آگاہ کر چکی تھی جو میرے لیے بالکل بے جان اور بے حس تھیں۔ اس کا سارا زور اس بات پر تھا کہ ہم دونوں کو انگ فو کے آدمیوں پر بلاوجہ ہی اپنے سر کھپاتے رہے تھے۔

اس کے خاموش ہو جانے پر جب میں نے افسر کی کے ساتھ بدرو دادا کا ذکر چھیڑا تو دونوں ہی حیران رہ گئے۔ اندھیرے کی وجہ سے میں ان کے چہروں کے تاثرات تو نہیں دیکھ سکا لیکن ان کی غم زدہ سرگوشیوں سے مجھے ان کی حیرت اور پھر ملال کا اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا۔ ویرا نے کوئی لگی لپٹی رکھے بغیر صاف کہہ دیا کہ میری غیر ذمے داری اور بے پروائی کے نتیجے میں ہم اس حال کو پہنچے تھے اور اس کا سدباب کرنے کی بھاری ذمے داری میرے سر عائد ہوتی تھی۔

غزالہ کے بے دست و پا کیے جانے کے بعد سلطان شاہ کو عارضی آزادی نصیب ہوئی پھر وہ بھی باندھ دیا گیا۔ بدرو دادا کا نکھٹو شیو ملا تو ہم اپنے تیار کیے منصوبے کے مطابق ہمارے پاس پہنچایا گیا۔ اس کے پاس انجکشن اور سرنج کے علاوہ چائے سے بھرا ہوا تھرماس اور گلاس بھی موجود تھے۔ چولی پارٹیشن والی کھڑکی غائب ہوتے ہی خالی ڈرم تیزی کے ساتھ ٹرک پر لادے جانے لگے پھر ٹرک کا انجن بیدار ہوا اور وہ کچی زمین پر ہچکولے لینے کے بعد سبک رفتاری کے ساتھ ہائی وے پر رواں ہو گیا۔ سب کچھ اسی طرح ہو رہا تھا جیسا میں نے سوچا تھا جس کنٹینر کو ٹرک سے بدل چکا تھا۔

اپنے تازہ ترین مشاہدات و تجربات کے بعد ہمارے پاس موضوعات کی کمی نہیں تھی۔ گفتگو کرنے کے لیے اس وقت تک بھی میسر آ چکا تھا کہ بدرو دادا کا آدمی ہمارا ہمدرد بن چکا تھا لیکن اس کے باوجود ہم پانچوں خاموشی اور گہری سوچوں میں کھوئے ہوئے تھے۔ تھوڑی سی پیش رفت ہونے کے باوجود آنے والے دنوں کا نقشہ اچھا نظر نہیں آ رہا تھا۔

ٹرک رفتار پکڑ چکا تھا اور فضا میں صرف اس کے انجن کی ہموار اور یکساں گھوں گھوں گونج رہی تھی۔

اس کا نام عبداللہ تھا لیکن اس کے ساتھی اسے عبدل کے نام سے پکارتے تھے۔ مونچھوں والے دراز قامت شخص کو ولی کہا جاتا تھا۔ اس کے اصل یا پورے نام سے عبداللہ بھی لاعلم تھا۔

عبدل کو اس بات کا بہت قلق تھا کہ ہم لوگوں کی کراچی سے روانگی سے پہلے کوئی ایسا موقع کیوں نہیں مل پایا کہ ہمیں بدرو دادا سے اپنے مراسم کے اظہار کا موقع مل سکتا۔ ہمارے ساتھ پیش آنے والے واقعات کو وہ صرف اور صرف مقدر کا نام دے رہا تھا۔ ہمارے مقدر میں قید ہو کر شنکارا دیلی لے جایا جانا لکھ دیا گیا تھا اس لیے ہمارے فرشتوں کو بھی علم نہیں ہو سکا کہ ہم بدرو دادا کے دشمنوں کی قید میں ہیں۔

اس کے دل میں اپنے لیے نرم گوشہ محسوس کرنے کے بعد میں نے اس پر تھوڑی سی محنت کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ اگر میری وہ محنت بار آور ثابت ہوتی تو ہمیں اس قید سے بہ آسانی نجات مل سکتی تھی۔

"اگر ایک مجبوری آڑے نہ آتی تو ہمیں راستے میں ہی رہائی مل سکتی تھی۔" میں نے ادھر ادھر کی باتوں میں راہ پاتے ہی اپنی بات جوڑی۔ "ولی پورے خلوص کے ساتھ ہماری مدد کرنا چاہ رہا ہے۔"

"اوں... ہوں" اندھیرے میں اس کی آواز ابھری "میں تم دونوں کی باتیں سن رہا تھا۔ اس نے اپنی طرف سے کچھ نہیں کہا تھا۔ وہ تمہاری تجویز تھی جس پر اس نے تمہیں بتا دیا تھا کہ ٹرک کے انجن یا کسی اور حصے میں خرابی کا بہانہ نہیں چل سکے گا۔ صندل خان کے قریبیوں میں ایک اچھا خاصا مکینک بھی شامل ہے۔"

"وہ مجبوری ناقابل فہم تھی لیکن تمہارا معاملہ بہت مختلف ہے" میں نے معنی خیز لہجے میں کہا۔

"کیوں؟ میرا معاملہ مختلف کیوں ہے؟" اس کی آواز سے خالی الذہنی عیاں تھی۔

"تم چاہو تو ہمیں اس عذاب سے نجات دلا سکتے ہو" میں نے امید کے ساتھ کہا "ان لوگوں نے تمہیں ہمارے ساتھ بند کر کے ایک سنہرا موقع فراہم کیا ہے۔ ہمیں اس سے فائدہ اٹھانا چاہیے۔"

"میں حکم کا غلام ہوں۔ بھلا میں تمہیں کیسے آزادی دلا سکتا ہوں؟"

میں نے سمجھا کہ وہ انکسار سے کام لے رہا ہے اس لیے اسے سمجھانے لگا "تم ہم میں سے کسی ایک کے ہاتھ کھول دو۔ باقی کام ہم خود کر لیں گے۔ ایک مرتبہ ہم چاروں کے ہاتھ پیر آزاد ہو گئے تو ہم باہر موجود لوگوں کو اندر لا کر یا پھر دھکیل کر اپنا راستہ بنا لیں گے اور چلتے ٹرک سے کہیں بھی کود جائیں گے۔"

میری بات مکمل ہونے سے پہلے وہ استہزائیہ انداز میں ہنس پڑا "یہ اتنا آسان نہیں ہو گا۔ دوسروں کے پیچھے چلنے سے جو شور پیدا ہو گا وہ انہیں چوکنا کر دے گا۔ اگر ٹرک پر موجود آدمی غافل رہا تو دوسروں کو گڑبڑ کا اندازہ ہو جائے گا۔ تم بھول رہے ہو کہ کچھ آدمی لینڈ کروزر میں سفر کر رہے ہیں۔ وہ جیپ کبھی ٹرک سے آگے دوڑتی رہتی ہے اور کبھی پیچھے ہو لیتی ہے۔ گڑبڑ کا اندازہ کر لینے کے بعد وہ تمہارے ساتھ جو سلوک چاہیں گے کریں گے لیکن مجھے براہ راست گولی مار دیں گے۔ ولی تمہیں ان کے بارے میں بتا ہی چکا ہے۔"

اس کی وضاحت میرے لیے حوصلہ افزا ثابت ہوئی۔ میں نے سوچا کہ وہ میری بلکہ ہم چاروں کی مدد کرنے پر آمادہ تھا لیکن اپنے تحفظ کی طرف سے فکرمند تھا۔ اگر اسے کسی طرح قائل کر دیا جاتا کہ منصوبہ ناکام ہونے کی صورت میں اس پر کوئی آنچ نہیں آئے گی تو وہ ہماری مدد کرنے پر رضامند ہو سکتا تھا۔

"ہمارے ہاتھ پیر صندل خان کے آدمی نے باندھے ہیں۔ تم کہہ سکتے ہو کہ ہم میں سے کسی کی بندشیں ڈھیلی رہ گئی تھیں اور اس نے بے ہوشی کا انجکشن لگانے کا وقت ہونے سے پہلے آزادی حاصل کر کے تم پر حملہ کیا اور تم بے ہوش ہو گئے۔ ہمارے کامیاب فرار کے بعد بھی یہ کہانی تمہارا بھرپور دفاع کر سکے گی۔ اس میں جان پیدا کرنے کے لیے میں کنپٹی پر ہلکی سی ضرب لگا کر تمہیں تھوڑی دیر کے لیے بے ہوش کر دوں گا۔"

وہ میری بات خاموشی سے سنتا رہا پھر میرے خاموش ہونے پر بولا "تم بلاوجہ اپنا سر کھپا رہے ہو۔ میرا دماغ خراب ہوا ہے جو میں تمہارے لیے اتنے پاپڑ بیلوں۔ ہمارے استاد سے دوستی کے بارے میں تمہارا دعویٰ اپنی جگہ ہے لیکن ہم اس پر کیسے بھروسا کر سکتے ہیں؟ ہمیں بس اتنا معلوم ہے کہ یہ بات کراچی میں ہی صاف ہو جاتی تو تم بے بسی کا شکار ہونے سے بچ سکتے تھے۔ استاد پرانی دوستی کی بنا پر تمہیں سردار پائندہ گل کے آدمیوں سے نجات دلوا دیتا تو تم کو یہ وقت نہ دیکھنا پڑتا۔ دوسری صورت یہ بھی ہو سکتی تھی کہ بدرو دادا تمہیں پہچان لینے کے باوجود سردار پائندہ گل کے منصوبے کو پورا ہونے دیتا۔ ان دونوں باتوں کا انحصار اس بات پر ہوتا کہ بدرو دادا سے تمہاری دوستی کتنی گہری رہی ہے۔ مگر اب میں یہ بھی سوچ رہا ہوں کہ تم ہمارے ساتھ فراڈ تو نہیں کر رہے؟ ہو سکتا ہے کہ تم نے اتفاق سے بدرو دادا کے بارے میں کچھ سن لیا ہو اور اب اچانک ہی اس سے دوستی کا دعویٰ کرنا شروع کر دیا ہے۔ تم جانتے ہو کہ ہم لوگ تمہارے دعوے کی تصدیق یا تردید حاصل نہیں کر سکتے۔ یہ تمہارا بلف بھی ہو سکتا ہے۔ جو چل جاتا تو تمہیں آزادی مل سکتی تھی۔"

"تمہاری تیسری بات بالکل بے سروپا ہے" اس بار میں اپنے لہجے کی تلخی پر قابو نہ رکھ سکا "ہم جب سے تمہاری تحویل میں آئے ہیں مسلسل بے ہوش ہیں۔ ہم بدرو دادا کے بارے میں کہاں اور کس سے سن سکتے تھے؟ میں نے تو تم سے یہ پوچھا تھا کہ تمہارا استاد شاید بدرو دادا کا شناسا ہو لیکن تم نے یہ انکشاف کر کے مجھے حیران

کر دیا تھا کہ لاش کا بدرو دادا ہی تمہارا استاد ہے۔ میرے دعوے میں جھوٹ کا شائبہ تک نہیں ہے۔ مجھے تو یہاں تک معلوم ہے کہ چند روز پہلے، سردار پائندہ گل کے بھانجے کو کراچی میں قتل کر دیا گیا تھا تو بدرو دادا ہی اپنے ایک ٹرک پر اس کی لاش لے کر شکار اولی گیا تھا اور عبدالرحیم خان کی تدفین کے بعد واپس آیا تھا۔"

"اب مجھے یقین آ گیا کہ تم ہمارے ساتھ کوئی فلوک نہیں کھیل رہے" وہ میرے تلخ لہجے پر ذرا بھی مشتعل ہوئے بغیر دھیمی آواز میں بولا "اگر تمہیں چھوٹے خان کی لاش کے ساتھ استاد کے شکار اولی تک جانے کے بارے میں معلوم ہے تو تم جھوٹے نہیں ہو سکتے لیکن بات پھر وہیں آ جاتی ہے کہ استاد سردار پائندہ گل کے مقابلے میں تمہیں کتنی اہمیت دیتا ہے؟ اور اب تو کچھ ہو ہی نہیں سکتا۔ ہم دونوں، سردار پائندہ گل کے بیٹوں کی بات ماننے پر مجبور ہیں اور وہ تم لوگوں کو اپنا خطرناک دشمن قرار دے رہے ہیں۔ ہم نے تمہارے حق میں ان سے ایک لفظ بھی کہا تو وہ ہمارے خون کے پیاسے ہو جائیں گے۔"

"تم ہمارے ساتھ اسی پارٹیشن میں بند ہو اس لیے کم از کم اتنا تو کر ہی سکتے ہو کہ آدھے گھنٹے کی مدت گزرنے کے بعد ہمیں بے ہوشی کے انجکشن نہ لگاؤ۔" اسے کلی حمایت سے گریزاں دیکھتے ہوئے میں نے پینترا بدل کر بات شروع کر دی۔

"یہ بھی ناممکن ہے..." اس نے دوٹوک لہجے میں اپنی بات شروع کی ہی تھی کہ میں نے اسے روک دیا اور فوراً ہی اپنی بات کی وضاحت شروع کر دی۔

"میرا یہ مطلب نہیں تھا کہ تم شکار اولی تک ہمیں انجکشن ہی نہ لگاؤ۔ مجھے تمہاری مخصوص پوزیشن کا پورا پورا اندازہ ہے۔ تمہارے انجکشن کے ذریعے جسم میں داخل ہونے والی دوا بہت تیزی کے ساتھ اپنا اثر دکھاتی ہے۔ ٹرک کے رکنے کے آثار پیدا ہوتے ہی تم ہمیں بے ہوش کر دینا۔ تمہارے اس تعاون کی وجہ سے ہمیں اپنے تیرہ مستقبل پر غور کرنے کا موقع مل سکے گا۔"

"تم اپنی عقل کے لحاظ سے ٹھیک بات کہہ رہے ہو لیکن یہ تمہارے حق میں مہلک ثابت ہو سکتی ہے" اندھیرے میں اس کی ناصحانہ آواز ابھری "میری وجہ سے تمہارے ساتھ کوئی اونچ نیچ ہو گئی تو میں عمر بھر اس پچھتاوے سے نجات حاصل نہیں کر سکوں گا۔ ہم لوگ اسمگلنگ وغیرہ جیسے چھوٹے موٹے جرائم ضرور کرتے ہیں لیکن یہ جرائم اب کاروبار کا ایک لازمی حصہ بن گئے ہیں۔ کوئی چھوٹا بڑا بیوپاری ایسے ہیر پھیر کے بغیر اپنا پیٹ بھی نہیں بھر سکتا۔ جو سرکاری ٹیکسوں میں جتنا زیادہ گھپلا کرتا ہے اس کی آمدنی اسی قدر زیادہ ہو جاتی ہے۔ میرا مطلب یہ ہے کہ ہمارے جرائم بھی ایسے نہیں ہوتے جنہیں قابل نفرت یا گھناؤنا سمجھا جاتا ہو۔ ڈرانے دھمکانے کی اور بات ہے لیکن میں کسی انسان کا خون کرنے والے کو بہت برا سمجھتا ہوں۔ تمہاری بات مان لینے کے بعد میں اپنے کسی ارادے کے بغیر تمہارا قاتل بھی بن سکتا ہوں۔"

"تمہاری یہ منطق ہماری سمجھ سے باہر ہے" ویرا کی آواز ابھری۔

"تمہیں معلوم ہے کہ بے ہوشی والی دوا کی مقررہ مقدار ہر پانچ گھنٹے بعد تمہیں دی جا رہی ہے۔ اگر میں نے تمہاری فرمائش کے مطابق دو چار گھنٹے کی تاخیر سے انجکشن لگایا تو ہو سکتا ہے کہ وہ لوگ دوسرا انجکشن اپنی نگرانی میں لگوائیں۔ اگر تمہارے خون میں اس دوا کی مقدار بڑھ گئی تو تمہاری بے ہوشی کا سلسلہ بے آواز موت پر ختم ہو گا۔ یہ دوا بہت زود اثر اور تیز ہے۔ تمہیں زندہ رکھنے کے لیے یہ ضروری ہے کہ کسی بھی دو انجکشنوں میں کم از کم پانچ گھنٹے کا وقفہ ہو۔ یہ مجبوری نہ ہوتی تو ہم تمہیں ایک ہی بار زیادہ مقدار میں دوا دے کر تیس یا چالیس گھنٹوں کے لیے بے ہوش کر سکتے تھے۔"

"تمہیں یہ خیال کیوں آیا کہ اگلا انجکشن وہ اپنی نگرانی میں بھی لگوا سکتے ہیں؟" میں نے پوچھا۔

"میری شیشی میں صرف چار ڈوز کی جگہ باقی رہ گئی ہے۔ اگلا انجکشن لگانے کے لیے مجھے نئی شیشی کی ضرورت ہو گی۔ ہو سکتا ہے کہ وہ صبح سویرے ہی تمہیں باہر نکالنے کا ارادہ رکھتے ہوں۔ ان غیر یقینی حالات میں، میں کوئی بھیانک خطرہ مول نہیں لے سکتا" اس نے خاموش ہو کر اپنی ٹارچ روشن کی اور اس کی روشنی میں اپنی رسٹ واچ کا جائزہ لیتے ہوئے بولا "تمہارے پاس صرف چودہ منٹ باقی رہ گئے ہیں۔ وقت پورا ہوتے ہی میں اپنا کام شروع کر دوں گا۔ اس دوران میں تم دل کھول کر تبادلۂ خیال کر سکتے ہو۔ میں اپنے کان بند کر لوں گا۔ یہ میرا وعدہ ہے کہ میں ان سے تمہاری مخبری نہیں کروں گا۔"

"یہ واقعی ہمارا ہمدرد ہے" ویرا بولی "اس کی باتیں میری سمجھ میں آ رہی ہیں۔ دوا کے اثر سے کسی کو بے ہوش کرنا کمال نہیں ہوتا، اصل کام اسے دوبارہ ہوش میں لانا ہوتا ہے۔ بے ہوشی کی دوا کی مقدار یا قسم کے تعین میں ذرا سی بھی گڑبڑ ہو جائے تو گہری نیند سے مریض کی لاش ہی جاتی ہے۔ میں کئی مواقع پر عارضی بے ہوشی کو لاانتہائی موت میں بدلتے ہوئے دیکھ چکی ہوں۔ مجھے خوشی ہے کہ عبدل کوئی پیشہ ور ماہر نہ ہونے کے باوجود ان تمام باتوں سے واقف ہے۔"

"تو کیا تمہارا خیال ہے کہ شکار اولی کا سفر ہماری اس پر سکون اور آرام دہ موت سے بہتر ثابت ہو گا؟" اس بار سلطانہ شاہ کی جلی کٹی آواز سنائی دی تھی "تم سن ہی چکی ہو کہ سردار پائندہ گل نے ہمیں ریوڑیاں دینے کے لیے شکار اولی نہیں بلایا ہے۔ وہاں قتل و جدال اور خون ریزی کے سوا اور کچھ نہیں ہو گا۔"

"میری عقل ماؤف ہو کر رہ گئی ہے" ویرا کی کمزور سی آواز ابھری "تھوڑی دیر پہلے تک ہم یہ سمجھ رہے تھے کہ ڈاکو

تو ہمیں نے ہمیں اغوا کیا ہے لیکن اب عمر عیّار کی زنبیل سے اچانک سردار پائندہ گل نکل پڑا ہے۔ یہ کیا ہو رہا ہے؟ اس کا کیا مقصد ہے؟ میں سمجھنے سے قاصر ہوں۔"

"یہ ڈون کون ہے؟" اچانک عبدل اضطراری لہجے میں سوال کر بیٹھا۔

"تم اپنے کان بند رکھنے اور ہماری گفتگو نہ سننے کا وعدہ کر چکے ہو۔" میں نے ترش لہجے میں اسے یاد دلایا۔ "تم کو ہماری آپس کی باتوں میں دخل نہیں دینا چاہیے۔ ڈون کوئی بھی ہو، تمہیں اس سے کیا لینا ہے؟ تم اپنے وعدے پر قائم نہیں رہ سکتے تو ہم اپنی زبانیں بند کیے لیتے ہیں۔"

"نہیں،" تم اپنی باتیں کرتے رہو۔" اس نے معذرت خواہانہ لہجے میں کہا۔ "کان بند کر لینے والی بات میں نے محاورتاً کی تھی۔ اس مختصری جگہ میں یہ کیسے ممکن ہے کہ میں کچھ نہ سنوں۔ تمہاری زبان سے ایک اور شخص کا ذکر سن کر میرا تجسس جاگ اٹھا تھا اور میں اضطراری طور پر بول پڑا ورنہ مجھے ڈون یا کسی اور سے کوئی دلچسپی نہیں ہے۔ یہ تمہارے آپس کے معاملات ہیں۔ اب میں ان میں دخل نہیں دوں گا۔"

غزالہ کی الجھن اپنی جگہ پر بالکل بجا تھی۔ واقعات کا تسلسل حیران کن حد تک دھوکا دینے والا تھا۔ سردار پائندہ گل، ہمارے اغوا سے ایک رات پہلے ہی مجھ سے مل کر گیا تھا۔ اگرچہ اس نے میرے ساتھ دوستی یا خیر سگالی کا رویہ اختیار نہیں کیا تھا لیکن اس کے تیوروں سے کسی دشمنی کا اظہار بھی نہیں ہوا تھا۔ اس کی مبہم باتوں کا نچوڑ صرف یہ تھا کہ جنت گل نے اپنے تجربے کو اپنی ذات تک محدود رکھا تو سردار پائندہ گل بھی مجھے فراموش کر کے محض اپنے زور بازو سے اس سرکش حسینہ کو اس کی سنگین و رنگین جسارت کی سزا دے گا لیکن اس نے سردار پائندہ گل کو اس کے قبیلے اور برادری میں ذلیل و رسوا کرنے کے لیے ایک معنوی کے ساتھ منہ زور حیوانی جذبوں کی جسمانی پیکار کی کہانی مجلسوں اور چوپالوں میں پھیلانی شروع کر دی تو پھر سردار پائندہ گل مجھے ہرگز نہیں بھول سکے گا۔ وہ ہمارے فلیٹ پر خالی ہاتھ اور اکیلا آیا تھا اور اپنی باتیں کر کے چلا گیا تھا۔ میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ وہ چند گھنٹوں کی قلیل سی مدت میں کسی فیصلے پر پہنچ کر ہمارے خلاف طبل جنگ بجا دے گا۔ وہ ہم سب پر اپنے کردار اور گفتار کے بھرپور تاثرات چھوڑ کر چلا گیا تھا لیکن میں نے اس کی طرف سے فوری طور پر کوئی خطرہ محسوس نہیں کیا تھا۔

رات کو جب سردار پائندہ گل سے فارغ ہوا تو اگلی صبح ہی جہانگیر کے گھر پر شیدا اتفاق مجھ سے ٹکرا گیا۔ یہ میری خوش قسمتی اور اس کی بدبختی تھی کہ وہ مجھے نہیں پہچانتا تھا۔ مجھے جہانگیر سمجھ کر اس نے جو بات چیت کی وہ مجھے حیران کرنے کے لیے کافی تھی۔ وہ ڈون کرانک فو کے ایک آدمی کی نگرانی میں مجھے اٹھوانے آیا ہوا جہانگیر کے گھر آ پہنچا تھا لیکن میرے ستارے یاور تھے۔ وہ میرے ہاتھوں اپنی زبان کھو کر فرار ہوا تو میرے ذہن پر ڈون کرانگ فو کے آدمیوں سے نمٹنے کا جنون اس حد تک سوار ہو چکا تھا کہ میں عارضی طور پر سردار پائندہ گل اور اس کی طرف سے لاحق خطرات کو یکسر فراموش کر بیٹھا تھا۔

ان حالات میں ہم چاروں کو گہری نیند کی حالت میں بے ہوش کر کے اغوا کیا گیا تو ہوش میں آنے کے بعد ہم سب کے ذہنوں میں ڈون کرانگ فو کے آدمیوں کی جوابی کارروائی کا خوف گھسا ہوا تھا اور ہم چاروں اسی ایک راہ پر سوچ رہے تھے۔ اگر اس قافلے نے راستے میں پڑاؤ نہ کیا ہوتا تو شاید آخر تک بھی ہماری وہ سنگین غلط فہمی دور نہ ہو پاتی کہ ہم مکاؤ کے ڈون کے قیدی تھے۔

حالات کے حیرت ناک تسلسل نے ہمیں اس غلط فہمی میں مبتلا کیا تھا اور پھر وہ غلط فہمی اچانک ہی دور ہوئی تھی۔ اس وقت صورت حال بہت پیچیدہ تھی اور ہمیں ان لوگوں کے آہنی چنگل سے نجات ملنے کی کوئی امید نظر نہیں آ رہی تھی۔ شگارا ولی کا سفر ہمارے لیے نوشتہ دیوار بنتا محسوس ہو رہا تھا اور ایک بار ہم ان سنگلاخ پہاڑوں میں سردار پائندہ گل کی قید میں پہنچ جاتے تو وہاں سے آزادی حاصل کرنا آسان کام ثابت نہ ہوتا۔

اپنے فلیٹ سے اغوا کیے جانے کے بعد ہم چاروں قلیل وقفوں کے لیے ہوش میں آتے تھے۔ اس دوران میں بھوک اور بے ہوشی کے انجکشن کے اثرات کی وجہ سے ہم کسی بات پر اپنی توجہ مرکوز نہیں کر سکتے تھے۔ سب سے بڑھ کر خرابی یہ تھی کہ ہم خود کو ڈون کرانگ فو کے آدمیوں کی قید میں سمجھ رہے تھے۔ یہ راز پچھلے پڑاؤ پر ہی فاش ہوا تھا کہ ہمیں قید کرنے والے دوسرے لوگ تھے اور اسی طرح ان کی منزل بھی کچھ اور تھی۔ اس بارے میں میرا ذہن بدترین اُلجھاؤ کا شکار ہو چکا تھا۔ سردار پائندہ گل اگر میری طرف سے بھڑک ہی اٹھا تھا تو اس کے لیے آسان راہ یہ ہوتی کہ وہ اپنے کسی آدمی کے ذریعے مجھے کراچی ہی میں ٹھکانے لگوا دیتا۔ ہمارے چار نفری جلوس کو اغوا کر کے پوری حفاظت اور احتیاط کے ساتھ سرحد پار پہاڑوں میں لے جانا بہت کٹھن کام تھا۔ اگر اس نے صرف مجھے یا ہم چاروں کو شگارا ولی لا کر اپنے قبیلے کے لوگوں کے سامنے قتل کرنے کا فیصلہ کیا تھا تو اس کی سنگینی ہر شک و شبہ سے بالاتر تھا اور اگر وہ ہمیں اس وادی میں قید کر کے اپنا کوئی مقصد حاصل کرنا چاہتا تھا تو میں وہ مقصد سمجھنے سے قاصر تھا۔

ہم سب بے دست و پا تھے۔ عبدل ہمارے سروں پر مسلط تھا۔ ہم اپنی فوری آزادی کے لیے جو بھی منصوبہ بناتے، اس کی کامیابی کے لیے عبدل کو جسمانی نقصان پہنچا کر بے بس کرنا ناگزیر ہوتا لیکن اس معاملے پر ہم اس کے سامنے تبادلہ خیال نہیں کر سکتے تھے۔ مجھے پورا یقین تھا کہ ہم میں سے ہر ایک اس وقت عبداللہ سے نجات حاصل کرنے کی ترکیبوں پر غور کر رہا ہو گا لیکن اس انفرادی

غور و فکر کا نتیجہ صفر سے زیادہ نہیں ہو سکتا تھا۔

"تم لوگ تو خاموش ہی ہو گئے۔" ایک ڈیڑھ منٹ کے انتظار کے بعد عبدل ہمارے سکوت سے بوکھلا کر بول پڑا۔ "میں وعدہ کر چکا ہوں کہ اب تمہاری باتوں میں دخل نہیں دوں گا۔"

"تم بار بار عہدِ لوٹ نہ کرو۔" میں نے دھیمی آواز میں کہا "میں اپنے بارے میں یہ کہہ سکتا ہوں کہ میں نے زبان کھولی تو تم ایک لمحے کے لیے بھی خود پر قابو نہیں رکھ سکو گے اور دخل انداز ہو بیٹھو گے۔"

"اوہ!" اس کی غراتی ہوئی آواز ابھری "تو تم مجھے نقصان پہنچانے کی منصوبہ بندی کر رہے ہو؟"

"تم بلاوجہ غصہ نہ کرو۔ ہم مجبور قیدی تمہیں کیا نقصان پہنچا سکتے ہیں؟" میں نے اس کے بھڑکنے سے پہلے ہی نرمی کے ساتھ وضاحت کرنی شروع کر دی "دراصل میں یہ سوچ رہا تھا کہ دس پندرہ منٹ بعد بے ہوش ہو کر ہم سب ناکارہ ہو جائیں گے۔ اپنی آزادی کے لیے اس سے پہلے ہی کچھ کیا جا سکتا ہے۔ ہم جو قدم بھی اٹھانا چاہیں گے اس کے لیے تمہارا تعاون یا پھر بے بس کیا جانا ضروری ہو گا۔ یہ ہمارے بس سے باہر کی بات ہے۔ اس کا ذکر کر کے ہم تمہاری زبانی ہمدردی سے بھی محروم ہو سکتے ہیں۔ اس لیے خاموشی ہی بہتر ہے۔"

اندھیرے میں اس کی ہلکی سی پُرغرور ہنسی سنائی دی پھر وہ بولا "تم مجھ سے ڈر رہے ہو۔ میں سمجھا کہ تم مجھ سے ٹکرانے کے لیے پَر تول رہے ہو۔"

"ہمارے پَر تو پہلے ہی قینچی کر دیے گئے ہیں۔" اس بار ایک گہرے سانس کے بعد زیرا کی حسرت زدہ آواز ابھری "بندھے ہوئے ہاتھ پیروں کے ساتھ ہم کیا کر سکتے ہیں؟ تم بہت آسانی کے ساتھ ہمیں دبوچ کر رکھ سکتے ہو۔"

"ان لوگوں کی اور بات ہے۔ میں تمہارے ساتھ ایسی زیادتی نہیں کر سکتا۔" زیرا کی پُرتشویش آواز سنتے ہی عبدل کی آواز میں گدبدی آ گئی "تم جیسی نازک اور خوب صورت ہم کو تو کشتی کر کے ہرانے میں لطف آئے گا۔ میں نے گوری عورتوں اور مردوں کی ریسلنگ کی کئی فلمیں دیکھی ہیں۔ میں وعدہ کرتا ہوں کہ میرا تم سے ایسا مقابلہ ہوا تو میں کسی تو تمہارے اوپر کوئی نہیں چلانے دوں گا۔ تمہیں اپنے داؤ سے ماروں گا۔"

"بے ہوشی کی حالت میں جانوروں کی طرح سفر کرنے سے تو یہ بہتر ہو گا کہ تم ابھی اپنے دل کی بھڑاس نکال لو۔" زیرا نے اپنے لب و لہجے میں سخت بیزاری پیدا کر کے اسے اکسانے کی کوشش کی "میں ایک امن پسند عورت ہوں۔ میرا ان جھگڑے جھمیلوں سے کوئی واسطہ نہیں ہے۔ دونی کے رشتوں کو اس سے نمٹنا چاہیے۔ مجھے پرائی آگ کا ایندھن کیوں بنایا جا رہا ہے؟"

"تم صبر سے کام لو۔ میں تمہارے بارے میں صندل خان سے بات کروں گا۔"

"پھر وہی صندل خان اور بانڈ خان!" زیرا نے اپنی بے ساختہ صدا کاری میں جھلاہٹ کے سہارے جو ہر بکھیرے بے زاری کی آواز میں بولی "اس وقت تم ہم چاروں کے مالک اور ان کا حکم ہے تمہیں فیصلہ کرنا چاہیے۔ ان غنڈوں کی مرضیاں بھی تو دور دور تک کوئی اعتراض نہیں ہو گا مگر یہ غیر انسانی سلوک میرے لیے ناقابلِ برداشت ہے۔ ابھی اور اسی وقت میرے ہاتھ کھول دیا مجھے بیہوشی کا انجکشن لگا کر ابھی ختم کر دو۔ میں اس طرح سسک سسک کر جینا نہیں چاہتی۔ میں سمجھ لوں گی کہ میرے باپ کے سارے ہم وطن ایسے ہی ذلیل اور خود غرض ہوتے ہیں جو مہمان عورتوں کی قدر بھی کرنی نہیں جانتے۔" زیرا نے اپنی وہ جذباتی تقریر ختم کر کے دھیمی آواز میں رونا شروع کر دیا اور عبدل شاید بوکھلاہٹ میں اس کے قریب پہنچ گیا۔

"تم میری پوزیشن سمجھنے کی کوشش کرو۔" عبدل عاجزانہ انداز میں اسے سمجھا رہا تھا۔ "میں کچھ بھی نہیں کر سکتا۔ وہ لوگ میری چمڑی ادھیڑ دیں گے۔ لیکن تم نے ابھی ابھی اپنے باپ کے بارے میں کیا کہا تھا؟ وہ بات میرے پلّے نہیں پڑی۔" زیرا نے دوبارہ جراَت یقین نہیں آتا کہ تمہارے خون میں پاکستانی ملاوٹ بھی ہو سکتی ہے۔"

"میرا باپ پاکستانی اور ماں امریکن تھی۔" زیرا اپنی دبی سسکیوں کے درمیان بولی "میرا باپ ایک نیک آدمی تھا۔ میں یہاں والوں کو اس جیسا سمجھ کر پاکستان آئی تھی لیکن تم سب نے مجھے مایوس کیا ہے۔ سب کو اپنی اپنی فکر پڑی ہوئی ہے۔ کسی کو یہ فرصت نہیں ہے کہ میں بلاوجہ اس چکر میں پھانس دی گئی ہوں۔"

"میں تمہارے لیے باپ تو نہیں بن سکتا لیکن بہترین دوست ضرور بن سکتا ہوں۔" بوکھلاہٹ کے عالم میں بھی عبدل نے کار تو رشتہ اپناتے ہوئے بے فیض رشتے سے انکار کر دیا۔ "پہلا موقع میسر آتے ہی میں ان لوگوں سے تم کو رہائی دلوانے کی کوشش کروں گا۔ میں انہیں پہلے ہی بتا چکا ہوں کہ تم گُردوں کی مریضہ ہو۔ میرا خیال ہے کہ تم جیسی بے ضرر سی عورت کو وہ آزادی کے ساتھ سفر کرنے کی اجازت دینے پر آمادہ ہو جائیں گے۔ ضرورت پیش آئی تو میں تمہاری نگرانی کی ذمے داری اپنے سر لے لوں گا۔"

"پھر وہی رعایتیں؟" زیرا کی آواز میں جھلاہٹ اور بے بسی نمایاں تھی "تم یہ کیوں نہیں سوچتے کہ میں کوئی مجرم نہیں ہوں۔ مجھے صرف رعایتیں دلوا کر ٹرخانے کی کوشش کی جائے۔ آزادی میرا حق ہے۔ تم ان سے کیوں نہیں کہتے کہ وہ کم از کم مجھے تو رہا کر دیں۔ اس معاملے سے میرا کیا تعلق ہے؟"

"اچھا، اچھا! میں کوشش کروں گا۔" تیز تیز سانسوں کے درمیان میں عبدل کی آواز سنائی دی "مانتا ہوں یہ ماننا ان کے اختیار میں ہے مگر میں بات ضرور کروں گا۔"

"اوہ!" زیرا کی اضطراری آواز ابھری "ان سے بات کرنا لیکن میرے اوپر کیوں چڑھے آ رہے ہو؟ ذرا دور ہو کر بیٹھو۔"

تمہارے گرم گرم سانسوں سے میری گردن کی جلد جلی جا رہی ہے۔"

"معاف کرنا۔" عبدل کی آواز سخت کھسیائی ہوئی اور نفرت آمیز تھی۔ "اندھیرے میں اندازہ ہی نہیں ہو سکا کہ میں باتیں کرتے کرتے تمہارے اتنے نزدیک پہنچ گیا ہوں۔"

"اندھیرے میں سب سے بڑی یہی خرابی ہوتی ہے کہ کسی بات کا پتا نہیں چلتا۔" میں نے ویرا کی بے زاری اور جھنجھلاہٹ کا اندازہ لگایا وہ کہہ رہی تھی "تمہاری انگلیاں میرے بازو میں دھنسی جا رہی ہیں۔ اب ذرا میرا بازو بھی چھوڑ دو تو تمہاری بہت مہربانی ہوگی۔ تم تو عورتوں کو چھونے چھانے میں اتنے آزاد خیال نہیں ہوتے۔"

عبدل کی غضبناک غراہٹ کے ساتھ کسی کے لڑھکنے کی سی آواز پیدا ہوئی۔ شاید ویرا اسے اپنے جال میں پھانس لینے کی امید میں اسے اشتعال دلا رہی تھی۔ دلی کی طرح عبدل کے دل و دماغ پر بھی اس جسم کے حسن و جمال کا بھوت سوار تھا۔ وہ احمق ویرا کی ملامت آمیز ناپسندیدگی کو اس کی دعوت آمیز رضامندی تصور کرتے ہوئے اس سے کسی جونک کی طرح چمٹ کر بیٹھ گیا تھا۔ ویرا نے جب اچھی طرح یہ اندازہ لگا لیا کہ عبدل کسی بھی طرح اس کے جھانسے میں آنے والا نہیں تھا تو اس نے رکھائی کے ساتھ اسے اپنے وجود سے الگ ہو کر بیٹھنے اور جوش کے ساتھ دبوچے ہوئے بازو کو آزاد کرنے کے مشورے دے کر شرمندہ کر دیا۔ اندھیرے میں اپنے چلائے ہوئے تکوں کا بھانڈا پھوٹنے پر عبدل نے بے بسی کے عالم میں ویرا کو دھکا دے دیا تھا اور وہ متحرک ٹرک کے آہنی فرش پر کسی کھلونے کی طرح لڑھک کر رہ گئی تھی۔

"تمہارا بازو پکڑنے کا الزام لگا رہی ہے۔" عبدل اپنی جھینپ مٹانے کے لیے اس پر برس پڑا۔ "میں آرام سے سمجھا کر بات کر رہا تھا اور تو الزام تراشی پر اتر آئی۔ ولایت میں سالیاں ہر وقت مردوں میں پھنسی رہتی ہیں اور یہاں پاکیزہ خانم بنتی ہیں!"

"تم پاگل ہو یا محض ناراض ہو رہے ہو عبدل ڈارلنگ!" اسے ایک جھٹکے سے دھکا لگانے کے بعد ویرا فوراً ہی سنبھل گئی۔ "مجھے تمہارے کسی رویے سے شکایت ہے کہ میں نے تم پر الزام تراشی کی ہے۔ شاید تمہیں اندازہ نہیں ہو سکا کہ تم نے بے دھیانی میں میرا بازو کتنی طاقت سے بھینچ لیا تھا۔ تم چاہو تو اپنی ٹارچ روشن کر کے میری جلد پر نیل کا نشان بھی دیکھ سکتے ہو۔ تم دوبارہ میرے قریب بیٹھ جاؤ۔ میں کوئی اعتراض نہیں کروں گی۔"

ویرا ایسے معاملات میں مردوں کی نفسیات کو بہت اچھی طرح سمجھتی تھی۔ اسے بخوبی اندازہ تھا کہ ناکام منہ مارنے والے سانڈ جیسے آدمی کو اگر ایک بار دوبارہ بچا لیا جائے تو وہ دوبارہ پکارنے کے ارادے سے بھری ہوئی اس سانڈ کا رخ نہیں کرتا۔ اس کی ذہنیت کا سبب یہی تھی۔

"تم منہ لگانے کے قابل نہیں ہو۔" عبدل قدرے ٹھنڈا ہونے کے باوجود برہم تھا۔ "سردار بانندہ گل نے کچھ دیکھ کر ہی تمہیں اغوا کرایا ہوگا۔ اب تو میں پہنچا سرائے میں تمہاری آخری مزاج پرسی کروں گا۔"

"یہ پہنچا سرائے کیا بلا ہے؟ کیا ہمیں شنگار ادیلی نہیں لے جایا جا رہا؟" ویرا نے تعجب سے پوچھا۔

"پہنچا سرائے؟" اس نے استہزائیہ لہجے میں دہرایا۔ "تمہاری بدتمیزی کا جواب تو یہ ہے کہ تمہاری کسی بات کا بھی جواب نہ دیا جائے مگر میں اتنا بے مروت نہیں ہوں کہ تم سے ایک دم آنکھیں پھیر لوں۔ درۂ خیبر کے راستے طورخم کی سرحد پار کرنے کے بعد ہم جلال آباد تک سیدھے جائیں گے۔ دریائے کنار اور دریائے کابل کے سنگم سے تین درجن میل نکلے ہم دریائے کابل کو عبور کر کے دریائے کنار کے ساتھ ساتھ سڑک پر سفر کرتے ہوئے پہنچا سرائے پہنچ جائیں گے۔ وہاں سے سڑک دالا کی طرف مڑ جاتی ہے۔ وہاں سے شنگار ادیلی تک کا پینتالیس میل کا سفر صرف طاقت ور جیپ میں ہی طے کیا جا سکتا ہے۔ ٹرک کا سفر پہنچا سرائے پر ختم ہو جائے گا۔"

"شاید پہنچا سرائے پر ہمیں ٹرک سے اتار کر اچھڑ کروز پر سوار کرا دیا جائے گا؟" میں نے پوچھا۔

"قیدیوں کے لیے سردار بانندہ گل کے تودی پہاڑوں میں پیدل نہیں چلیں گے۔" اس کی آواز دوبارہ تلخ ہوگئی۔ "اگر بار تم پہنچا سرائے پہنچ گئے تو پھر تم ہوش میں رہتے ہوئے بھی ان کی نگاہوں سے اوجھل نہیں ہو سکو گے۔ وہ تم سب کو مویشیوں کے ریوڑ کی طرح ہانکتے ہوئے شنگار ادیلی کی بلندیوں کی طرف لے جائیں گے۔"

اس کے لہجے میں لوٹنے والی تلخی کو محسوس کرتے ہی میں نے سختی کے ساتھ اپنی زبان بند رکھنے کا فیصلہ کر لیا۔ وہ ہم تینوں کی آواز سے چڑ رہا تھا جب کہ ویرا کے معاملے میں وہ "کالیاں کھا کے بے مزہ نہ ہوا" کی عملی تفسیر بنا ہوا تھا۔ ویرا سے اپنی زخمی انا کی بے عزتی کروانے کے باوجود وہ کسی بھلی گھڑی کی امید میں اس کے ساتھ اپنی برہمی کو بھولنے پر آمادہ تھا اور پھر ایک اور ہی خیال نے مجھے لرزا کر رکھ دیا۔

اغوا کیے جانے کے بعد سے ہم سب مسلسل ایک سے زیادہ افراد کی نگرانی میں رہے تھے۔ غزالہ اور ویرا کے ساتھ کوئی چھیڑ چھاڑ نہ ہونے پر ہم سب نے ان لوگوں کی اصول پرستی اور صرف کام سے کام کی تعریف کی تھی لیکن اس وقت مجھے خیال آ رہا تھا کہ وہ سب فرشتہ صفت نہیں تھے۔ ان کے دلوں میں بھی بھیڑیے اور ہوس ناک درندے چھپے ہوئے تھے جو صرف ایک دوسرے کے خوف سے اپنے اپنے خول میں دبکے ہوئے تھے لیکن تیزی سے سفر کرتے ہوئے ٹرک کے اس حصے میں ہم صرف اور صرف عبدل کے رحم

وکرم پر تھے شاید یہ اسی مطلق العنانی کا گھمنڈ تھا کہ وہ وریا کے ساتھ خطرناک حد تک بے تکلف ہونے کی کوشش کر رہا تھا۔ اس وقت اس کے خلاف کوئی گواہ نہیں تھا۔

وریا سے جھاڑ کھانے کے بعد وہ فوری طور پر مشتعل ضرور ہوا تھا لیکن پھر اس کے لب و لہجے میں نرمی آگئی تھی۔ وہ ہم تینوں کو بے ہوش کرنے کے بعد وریا کو بہ آسانی زیادتی کا نشانہ بنا سکتا تھا۔ وریا ناقابل برداشت مزاحمت کا مظاہرہ کرتی تو وہ اسے بھی بے ہوش کر دیتا۔ ہم چاروں کی گہری بے ہوشی کے بعد اس کے اندر کا حیوان ایک نئی طاقت اور بربریت کے ساتھ بیدار ہو سکتا تھا۔ اس عالم میں عبدل، وریا کے ساتھ غزالہ کے لیے بھی بھیانک خطرہ ثابت ہو سکتا تھا۔ اگر اس کے ذہن پر شیطان سوار ہو جاتا تو وہ ہماری بے ہوشی کے دوران ہی اپنی من مانی کر سکتا تھا۔ اس کی ایسی حرکت کا امکان روشن تھا۔ میری نگاہ میں آبرو کا گوہر تب دار ایک بار داغ دار ہو جائے تو مجرم کو ہزار بار سنگسار کر کے بھی اس موتی کو اس کی اصلی چمک دمک نہیں لوٹائی جا سکتی۔ وریا ایسے حادثات کی عادی تھی۔ وہ ہر بار اپنے بدن کی دھول جھاڑ کر اپنے ناز کو برقرار رکھتی تھی لیکن غزالہ کا معاملہ اس سے یکسر مختلف تھا۔ اس پر بعد کی ہر وضاحت بے سود ہوتی۔ وہ فوری پہاڑوں کی کسی چوٹی سے کسی اندھی کھائی میں چھلانگ لگا کر اپنے دشمن کے پیچھے روانہ ہو جاتی۔

وہ خیال میرے لیے سوہان روح بن کر رہ گیا۔ وقت تیزی سے گزر رہا تھا۔ انجکشن لگائے جانے کا وقت قریب سے قریب تر آتا جا رہا تھا۔ عبدل ایک دردناک بوجھ بن کر ہمارے اوپر مسلط تھا۔ ہر گزرتے ہوئے لمحے کے ساتھ اس خیال کی چبھن مزید گہری ہوتی جا رہی تھی لیکن مجھے اس سے نجات کی کوئی راہ نہیں سوجھ رہی تھی کیونکہ عبدل مجھ سے سیدھے منہ بات کرنے پر بھی آمادہ نہیں تھا۔

مجھے کچھ نہیں معلوم کہ میرے ذہن میں کیا بات ابھری کہ میں نے اچانک ہی اضطراری انداز میں اپنے حلق سے خرخراہٹ کی دھیمی مگر خوفناک آوازیں پیدا کرنی شروع کر دیں۔ فوراً ہی تاریک فضا میں چار تحیر زدہ اور استفسار طلب آوازیں ابھریں۔ ان میں عبدل کی گھبرائی ہوئی آواز بھی شامل تھی۔ شاید ان چاروں نے ہی اندازہ لگا لیا کہ ان کی آوازوں میں میری آواز شامل نہیں تھی لیکن وریا کے علاوہ کوئی اس معاملے کی تہ کو نہیں پہنچ سکا۔

"اوہ! شاید تابش کو مرگی کا دورہ پڑ گیا!" وریا کی بے ساختہ آواز میں ایسی لرزش تھی جیسے وہ میرے اس روگ سے حقیقی طور پر واقف رہی ہو "جلدی اس کی خبر لو۔ وہ تو بندھا ہوا ہے۔"

وہ سب پے در پے واقعات چند سیکنڈ کی قلیل سی مدت میں رونما ہوتے چلے گئے اور میں دل ہی دل میں وریا کی ذہانت کا اعتراف کیے بغیر نہ رہ سکا۔ اس نے میری طرف سے کسی سازش کی پہلی علامت ظاہر ہوتے ہی نہایت ہوشیاری کے ساتھ مجھے اس طرح ایک راہ سجھا دی تھی کہ عبدل کے فرشتوں کو بھی اس خود ساختہ بہروپ پر کوئی شبہ نہیں ہو سکتا تھا۔

میں مرگی کے مرض اور اس کی علامات سے بالکل بیگانہ تو نہ تھا۔ وریا سے اشارہ ملتے ہی میں نے ایک سیکنڈ کے ہزارویں حصے میں اپنے ذہن پر زور ڈالا تو مجھے سنی سنائی ہوئی باتیں یاد آگئیں کہ مریض کے بدن پر تشنج طاری ہو جاتا ہے اور عام طور پر اس کی زبان دانتوں کے درمیان دب جاتی ہے۔ وہ دو باتیں یاد آتے ہی میں نے منہ سے دکھانے کا ذریعہ زبان دہانے سے قدرے باہر نکال کر دانتوں میں دبائی اور اپنے جسم کو ہچکولے دے دے کر ٹرک کے آہنی فرش پر گرا دیا۔ اس بار غزالہ اور سلطان شاہ کی خوفناک آوازیں بھی قابل رحم تھیں۔

عبدل نے جتنی دیر میں ٹارچ روشن کی میں اپنی کارروائی خاصی آگے بڑھا چکا تھا۔ مجھے صحیح اندازہ تو نہیں تھا لیکن میں نے حتی الامکان حد تک اپنا چہرہ مسخ کر لیا تھا۔ زبان پہلے ہی دانتوں تلے دبائی تھی۔ دائیں پہلو کے بل گرے ہوئے جسم پر ہلکا سا تشنج بھی طاری کر لیا تھا اور ارادہ تھا کہ قلیل سے وقفوں سے جھرجھریاں بھی لیتا رہوں گا تاکہ عبدل کی بدحواسی میں خاطر خواہ اضافہ ہو سکے۔

"اس کا تو جبڑا بھی بگڑ گیا ہے۔ یہ مرنے کے قریب معلوم ہوتا ہے" میرے چہرے پر روشنی ڈالتے ہی عبدل ہذیانی آواز میں بول پڑا "مرگی کے دورے میں ایسی خراب حالت میں نے کبھی نہیں دیکھی۔"

"فوراً اس کے ہاتھ پیر کھول دو" وریا اس کی بات کاٹ کر تیزی سے بولی "مرگی کا دورہ اسے گھٹن سے پڑا ہے۔ اسے ہاتھ پیر پھیلا کر آزادی سے سانس لینے کا موقع نہ ملا تو یہ دیکھتے ہی دیکھتے مر جائے گا اور ہم سب سردار پائندہ گل کے عتاب میں آ جائیں گے۔"

"مرتا ہے تو مرنے دو۔ میں اجازت کے بغیر اس کے ہاتھ پیر نہیں کھول سکتا۔ میں نے اسے مارا تھوڑی ہے۔ سردار پائندہ گل مجھ سے ناراض ہو جائے گا؟" اس نے ایک لمحے کی خاموشی کے بعد کہا۔

میں نے ایک تیز جھرجھری لی اور وریا بول پڑی "وہ دیکھو۔ شاید اس کا دم نکل رہا ہے۔ تم بھول رہے ہو کہ سردار پائندہ گل کا اصلی مجرم یہی ہے۔ اسی کی وجہ سے سردار نے اتنا لمبا چکر چلایا ہے اور ہم تینوں بھی مصیبت میں پڑے ہیں۔ اگر یہ مر گیا تو سردار اپنا سارا غصہ ہم پر نکالے گا۔ تم بھی اس کے عتاب سے محفوظ نہیں رہو گے۔ میرا کام مشورہ دینا تھا وہ میں نے دے دیا۔ اب تمہاری مرضی ہے کہ تم فیصلہ کرو یا ڈک کر لو۔"

مجھے حیرت ہوئی کہ وریا کی طرف سے میرا دم نکلنے کے اعلان پر غزالہ نے اس پر برسنے کی حماقت نہیں کی۔ ٹارچ کی تیز روشنی کی وجہ سے وہ تنگ سی جگہ روشنی سے بھر گئی تھی اور وہ سب ہی ایک

دوسرے کو دیکھ سکتے تھے۔ عبدل میری طرف متوجہ تھا۔ شاید ویرا نے اس کی آنکھ بچا کر غزالہ کو خاموش رہنے کا کوئی مؤثر اشارہ کر دیا تھا۔ میری طرح ویرا بھی بدترین حالات میں صورتِ حال کو سنبھالے رکھنے کے فن میں طاق تھی۔

عبدل چند ثانیوں تک خاموش رہا۔ شاید وہ تذبذب میں مبتلا ہو گیا تھا۔ میری بروقت جھرجھری اور پھر ویرا کے وضاحتی بیان نے اس کا ذہن ماؤف کر کے رکھ دیا تھا۔

"مجھے معلوم ہے کہ تم سردار کے آدمیوں سے ڈرے ہوئے ہو" ویرا نے اسے خاموش پا کر اس کی انا پر ایک کاری ضرب لگائی "تم اپنے طور پر صحیح یا غلط ہونے کا فیصلہ بھی نہیں کر سکتے۔ میری مانو ذرا رکو اور مندل خان یا اس کے کسی آدمی کو بلا لو۔ وہ بتا دے گا کہ ڈی کو زندہ حالت میں سردار کے سامنے پہنچایا جانا کس قدر ضروری ہے۔ اس طرح تم ذمے داری سے صاف بچ جاؤ گے۔"

وہاں کھڑا ہونے کی جگہ نہیں تھی۔ عبدل نے اپنے پیر گھما کر اپنے جوتے کی نوک سے میرا چہرہ ہلانے کی کوشش کی تو غزالہ سے ضبط نہ ہو سکا اور وہ غراتے ہوئے بولی "ہوش میں رہو۔ ایک بیمار آدمی کے ساتھ ایسی حرکت کرتے ہوئے تمہیں شرم آنی چاہیے۔ تم سب کے لیے....."

"دو مردوں کے درمیان شرم و حیا والی کوئی بات نہیں ہوتی" وہ تیزی سے بولا "میں اس کا علاج کر رہا ہوں۔ اس کا مرض ہی اتنا خبیث ہے کہ درد ہو تو ٹھکانے سے ختم ہوتا ہے۔"

"جہالت کی باتیں مت کرو" اس بار ویرا برس پڑی "کھلی ہوا اور بدن کو مکمل آرام دیے بغیر کچھ نہیں ہو سکتا۔ اگر تم اس شخص کی گھٹن دور نہیں کر سکتے تو اسے آزاد تو کر سکتے ہو؟"

وہ چند ثانیوں تک اپنا جوتا میرے دہانے اور ناک کے قریب ہلاتا رہا مگر میری حالت میں کوئی فرق نہیں آیا۔

"اس کا دورہ کچھ لمبا ہی ہو گیا ہے" آخر کار عبدل کے ہونٹوں سے پُرتشویش بڑبڑاہٹ آزاد ہوئی "بس میں اس کے ہاتھ کھولے دیتا ہوں تاکہ سینے کا کھنچاؤ کم ہو سکے۔ اس کے بعد بھی یہ مرتا ہے تو میری طرف سے جہنم میں جائے۔ میں اسے زندہ رکھنے کا ٹھیکے دار نہیں ہوں۔"

وہ ٹرک کے فرش پر بیٹھے بیٹھے میری پشت کی طرف آیا تو میں نے شکر ادا کیا کہ اپنے ہاتھوں کو رسی کی سخت بندش سے نجات ملنے تک اسے جھیل لوں لیکن مجھے فوراً ہی اندازہ ہو گیا کہ پیچھے کی طرف مڑا ہونے اور بدن کے بوجھ میں دبا ہوا میرا داہنا بازو فوری طور پر نقل و حرکت کے قابل نہیں ہو سکتا تھا۔ عبدل نے گرہیں کھولنے کے بعد بھی کلائیوں کو جنبش دی تو میرے داہنے بازو میں درد کی بجلی سی کوندنا شروع ہو گئی۔ شاید میں نے ٹرک کے فرش پر گرنے کے دوران غیر ارادی طور پر بازو سے کام لیا تھا جس کے نتیجے میں کسی رگ یا پٹھے پر ضرب آئی تھی۔

میں نے فوری طور پر عبدل سے بھڑ جانے کا ارادہ ملتوی کر دیا۔ جوں ہی میری کلائیوں کو رسی کی بے رحمانہ بندشوں سے نجات ملی میں نے تیز آوازوں کے ساتھ اپنے منہ سے سانس لیتے ہوئے ایک جھرجھری لے کر اپنے جسم کو سیدھا کر لیا۔ مجھے غیر متوقع طور پر حرکت میں آتا ہوا دیکھ کر عبدل کے منہ سے ایک اضطراری مگر بے معنی آواز پیدا ہوئی اور وہ خوف زدہ ہو کر عقبی دیوار سے جا ٹکرایا کہ ادھر سے دھماکے کی ہلکی سی آواز سنائی دی تھی۔

میں آہنی فرش پر چت لیٹا ہوا تھا۔ زبان بدستور دانتوں میں دبی ہوئی تھی اور چہرے کے نقوش بھی میں نے مسخ کیے ہوئے تھے۔ جسم کو سیدھا کرنے کی کوشش میں میری گردن اسی طرف ڈھلک گئی تھی جدھر میرے تینوں ساتھی موجود تھے۔ میں نے اپنی ایک آنکھ میں خفیف سی جھری پیدا کی تو ان تینوں کے چہرے تاریک اور پُرتشویش نظر آئے۔ پھر غزالہ نے اپنی جگہ سے میری طرف سرکنے کی کوشش ہی کی تھی کہ عبدل کی تیز آواز گونج اٹھی "نہیں، تم میں سے کوئی اس کے قریب نہیں آئے گا۔ انجکشن کا وقت ہو چکا ہے۔ اب میں باری باری تم کو بے ہوش کروں گا۔ ڈی کے ہوش میں آنے کا انتظار کیا جائے گا۔"

وہ میرے پیروں کی طرف سے سرکتا ہوا ان تینوں کے قریب پہنچ گیا۔

ویرا نے احتجاج کیا کہ میری حالت سنبھلنے تک ان لوگوں کو انجکشن لگانے کا پروگرام ملتوی رکھا جائے لیکن عبدل نے اس کی ایک نہ سنی اور ٹارچ کی روشنی میں پہلی سرنج تیار کر کے دوا ویرا کے بازو میں اتار دی۔ وہ لمحہ بھر میں اپنی جگہ پر ڈھیر ہو گئی۔

ویرا کا انجام دیکھ لینے کے بعد غزالہ اور سلطان شاہ نے اندازہ لگا لیا تھا کہ عبدل کے ساتھ مغز زنی کرنے کا کوئی فائدہ نہیں تھا۔ میرے بارے میں کئی ذہنی الجھنوں سے دوچار ہونے کے بعد وہ کوئی نئی مصیبت مول نہیں لینا چاہتا تھا۔ اس سے پہلے کہ وہ دوسری سرنج تیار کرتا، وہ دونوں آہنی فرش پر اپنی جگہ بیٹھ کر دراز ہو گئے۔

ان دونوں کو بے ہوش کر دینے کے بعد عبدل سرک کر اس گوشے میں چلا گیا جہاں اس کا تھیلا رکھا ہوا تھا۔ اس دوران میں اس نے ایک لمحے کے لیے بھی مجھے اپنی نظروں سے اوجھل نہیں ہونے دیا تھا جب کہ میں اس گھات میں تھا کہ وہ میری طرف سے ذرا بھی غافل ہو تو میں اس پر ٹوٹ پڑوں۔ جب تک میرے ہاتھوں کو آزادی نہیں ملی تھی، میں پوری محنت اور لگن کے ساتھ دورے میں مبتلا مریض کی اداکاری کر رہا تھا لیکن ادھوری آزادی ملنے کے بعد مجھے اپنی زبان کو دانتوں میں دبائے رکھنا اور چہرے کو بگاڑے رکھنا دشوار معلوم ہونے لگا تھا۔ میں جلد از جلد اس حالت سے نجات حاصل کرنے کی فکر میں تھا۔

عبدل نے اپنی روشن ٹارچ فرش پر اس زاویے سے رکھ دی

کہ روشنی کی براہِ راست کرنیں میرے پیٹ پر آنے لگیں۔ اس صورت میں میرا چہرہ تیز روشنی سے محفوظ تھا اور میں اپنی دائیں آنکھ کی جھری سے عبدل کی نقل و حرکت کا بخوبی جائزہ لے سکتا تھا۔ اس نے ٹرک کی دیوار سے ٹیک لگا کر تھکے ہوئے انداز میں تھرماس سے گرم گرم چائے اس کے ڈھکن میں انڈیلی اور چائے نوشی میں مصروف ہو گیا۔

اس کے ساتھ فیصلہ کن زور آزمائی کے لیے میرے پاس کافی وقت تھا۔ اس نے ان تینوں کو انجکشن لگا کر بے ہوش کر دیا تھا اور اگلا انجکشن پورے پانچ گھنٹے بعد لگایا جانا تھا۔ اس امر سے اس کے دوسرے ساتھی بھی بخوبی واقف تھے۔ اس کا مطلب تھا کہ کوئی ناگہانی رکاوٹ پیش نہ آئی تو اگلے چار پانچ گھنٹوں سے پہلے ٹرک کے رکنے یا صورتِ حال میں تبدیلی رونما ہونے کے کوئی آثار نہیں تھے۔

عبدل نے چائے کی پیالی فرش پر رکھ کر سگریٹ سلگائی تو دھوئیں کی ناگوار بو نے مجھے بے چین کر دیا۔

میں نے اپنی حالت سنبھلنے کی اداکاری کرتے ہوئے ہولے سے کراہ کر اپنے بدن کو ڈھیلا چھوڑ دیا۔ اسی کے ساتھ دانتوں میں دبی ہوئی زبان کو آزاد کر کے دبانے میں عجلت کی۔

میرے بدن کی پہلی ہی جنبش پر عبدل بھڑک اٹھا اور اپنی چائے چھوڑ چھاڑ کر تیزی سے میرے قریب سرک آیا۔ اس بار وہ میری نگاہوں کی دسترس سے باہر میرے سرہانے آ بیٹھا تھا۔

جسمانی طور پر وہ مجھ سے کم زور نہیں تو برتر بھی نہیں تھا۔ اسے صرف ایک فائدہ حاصل تھا کہ اس کے ہاتھ پیر بالکل آزاد تھے جبکہ میرے بیڑیاں بندھے ہوئے تھے لیکن ٹرک کے اس حصے کی اونچائی اتنی کم تھی کہ محاذ آرائی کی صورت میں وہاں قدموں کے استعمال کی گنجائش ہی نہیں تھی۔ ویسے بھی جگہ اتنی کم تھی کہ ہم دونوں ایک بار گتھم گتھا ہو جاتے تو وحشیانہ زور آزمائی کا آخری فیصلہ ہونے تک الگ ہونے کی نوبت ہی نہ آتی۔ مجھے اس مقابلے میں پہل کرنے کا فائدہ حاصل ہوتا جب کہ وہ بے خبری میں دھر لیا جاتا۔

میں ٹرک کے فرش پر بے حس و حرکت پڑا اس کی جسمانی پوزیشن کا اندازہ لگانے کی کوشش کرتا رہا۔ پھر اس کی شامت نے دھکا دیا اور اس نے میرے چہرے پر جھک کر ٹارچ کی تیز روشنی براہِ راست میری آنکھوں پر ڈال دی۔

پپوٹے بند ہونے کے باوجود وہ روشنی میرے لیے ناقابلِ برداشت تھی۔ میں نے اس کے گرم گرم سانسوں کا لمس اپنے چہرے پر محسوس کرتے ہی آنکھیں کھولنی چاہیں جو تیز روشنی سے چندھیا گئیں لیکن میں ان چند ثانیوں میں اس کی پوزیشن دیکھ چکا تھا۔ میں نے بجلی کی سی سرعت سے ہاتھ اٹھا کر اس کی گردن دبوچی اور پوری قوت سے اسے اپنے برابر میں گرا لیا۔

عبدل کے حلق سے اضطراری غراہٹ کے بعد غلیظ گالیوں کا طوفان امڈ پڑا لیکن وہ پوری کوشش کے باوجود میری سخت [illegible] گرفت سے آزاد ہونے میں کامیاب نہیں ہو سکا اور میں نے اس کے اوپر سوار ہو کر اس کے چہرے کو اپنی ٹکروں کا نشانہ بنانا شروع کر دیا۔ اس تنگ و تاریک محدود جگہ میں وہ ایک ہولناک جنگ تھی۔ میرے تینوں ساتھی اس مقابلے میں کوئی کردار ادا کرنے سے قاصر تھے۔ آخری فیصلہ ہم دونوں کے زورِ بازو سے ہی ہونا تھا۔ میرے لیے وہ زندگی اور موت کا معاملہ تھا اس لیے جلد ہی عبدل کے ہاتھ پیر ڈھیلے پڑنے شروع ہو گئے۔ اس کے ہاتھ سے نکل کر ایک طرف گرنے والی ٹارچ بدستور روشن تھی۔ اس کا رخ مخالف سمت تھا لیکن میں اس کی پھیلائی ہوئی روشنی میں بخوبی دیکھ سکتا تھا کہ اس کا چہرہ کئی جگہ سے زخمی ہو چکا تھا۔ میرا ارادہ اسے ہلاک کرنے کا نہیں تھا اس لیے میں نے اس کی کنپٹیوں پر تابڑ توڑ کئی مکے رسید کیے اور آخر اس کی ساری مزاحمت دم توڑ گئی۔ میں اس سے الگ ہوا تو اس کا جسم ساکت ہو چکا تھا۔

میں نے تیزی کے ساتھ اس کی جیبوں کی تلاشی لی تو سرنج اور بے ہوشی کے محلول کی شیشی کے علاوہ ایک بھرا ہوا اعشاریہ [illegible] کا پستول بھی برآمد ہوا۔ اس کے علاوہ رقم سے بھرا ہوا بٹوا تھا۔ میں نے تلاشی مکمل کرنے کے بعد اس کی جیب میں واپس رکھ دیا۔

میں نے اپنی اضطراری چیخ سے جس ڈرامے کا آغاز کیا تھا وہ اب مجھے مرگی کے دورے کی اداکاری شروع کرنے کا اشارہ دے کر اس میں ایک نیا رنگ بھر رہا تھا۔ میں نے جو کچھ کیا اس کے آخری نتائج کے بارے میں میرا ذہن واضح نہیں تھا۔ دوسری طرف وہ ابھی بے ہوش تھا۔ مجھے ابھی نہیں معلوم تھا کہ وہ عبدل کو دھوکے میں مبتلا کر کے کس قسم کے نتائج حاصل کرنا چاہتی تھی۔ اس وقت میرے پاس زیادہ وقت نہیں تھا۔ ضربات کے نتیجے میں طاری ہونے والی بے ہوشی کسی بھی لمحے ختم ہو سکتی تھی۔ اس کے ہوش میں آنے سے پہلے مجھے اس کے بارے میں کوئی نہ کوئی حتمی فیصلہ کر کے اسے عملی جامہ پہنانا چاہیے تھا۔

میرے پاس اسے کم از کم پانچ گھنٹے تک بے ہوش رکھنے کے لیے دوا اور سرنج بھی موجود تھی اور اسے ہمیشہ کے لیے خاموش کرنے کے لیے بھرا ہوا پستول بھی۔ میں نے چند ثانیوں تک اس صورتِ حال پر غور کیا اور اس نتیجے پر پہنچا کہ عبدل کو بے ہوش کر دینے کے باوجود میں مخدوش صورتِ حال سے دوچار تھا۔ میرے لیے یہی بہتر تھا کہ فوری طور پر اس کی بے ہوشی کی مدت پانچ گھنٹے کی توسیع کر کے اگلا فیصلہ کرنے کے لیے وقت حاصل کر لوں۔ جہاں تک اسے ختم کرنے کا معاملہ تھا تو اس پر کسی بھی وقت عمل کیا جا سکتا تھا۔

میں نے سرنج تیار کر کے بے ہوشی کا محلول اس کے بازو میں اتار دیا۔ اسی وقت مجھے خیال آیا کہ میرے پیر بدستور بندھے ہوئے تھے۔ میں نے پھرتی کے ساتھ اپنے پیروں کو آزاد کیا اور ٹارچ [illegible]

ذرا اس کونے میں سرک گیا جہاں حبیل کا نحیف و نزار وجود رکھا ہوا تھا۔

میں نے اس کی چھوڑی ہوئی چائے پھینک کر تھرماس سے تازہ چائے انڈیلی اور سگریٹ سلگا کر اس آزادی سے لطف اندوز ہونے لگا جو ایک طویل نیند اور بے ہوشی کے بعد میسر آئی تھی۔

میں آزاد ضرور ہو چکا تھا اور چاہتا تو تھوڑی ہی دیر میں اپنے ساتھیوں کے ہاتھ پیر آزاد کر سکتا تھا لیکن اس کا کوئی فوری فائدہ نہیں تھا۔ وہ تینوں دوا کے زیر اثر بے ہوش تھے اور ہم سب کا ٹرک کا سفر جاری تھا۔ جب تک ٹرک نہ رکتا کوئی تبدیلی رونما نہیں ہو سکتی تھی۔ ٹرک رکنے کے بعد جب سوار باقاعدہ گل کے آدمیوں کو یہ اندازہ ہوتا کہ ہم حبیل کو زیر کر چکے ہیں تو معاملات سنگین رخ اختیار کر سکتے تھے اگر ہم کامیاب ہو کر ان کے چنگل سے فرار ہو جاتے تو اس بات کی کوئی اہمیت نہ ہوتی کہ حبیل زندہ تھا یا ہمارے ہاتھوں مارا گیا تھا لیکن ہماری ناکامی کی صورت میں یہ معاملہ بہت اہم ثابت ہو سکتا تھا۔ حبیل کے قتل کے جرم کو وہ لوگ کسی بھی قیمت پر معاف نہ کرتے۔ اس کو زندہ رکھ کر ہم یہ دعویٰ کر سکتے تھے کہ ہمارا ارادہ ان لوگوں کو جسمانی یا جانی نقصان پہنچائے بغیر آزادی حاصل کرنے کا تھا۔ اس رویے کی روشنی میں وہ شاید ہمارے ساتھ نرمی اختیار کرنے پر آمادہ ہو جاتے۔

حبیل کو انجکشن لگ ہی چکا تھا۔ میں نے ٹرک کی دیوار سے ٹیک لگا کر چائے کی پیالی ختم کی۔ دو سگریٹیں پینے کے بعد میرے تمام ذہن پھر حرکت میں آ گیا۔ بے کار بیٹھ کر خود کو حالات کے رحم و کرم پر چھوڑ دینے کے بجائے "ہاتھ پیر چلاتے رہنا میرے حق میں بہتر تھا ورنہ ٹرک کے انجن کی یکساں آواز مجھے غنودگی میں مبتلا کر سکتی تھی۔

پشت پر ہاتھ بندھے ہونے کی وجہ سے وہ تینوں ہی بے ڈھنگے پڑے ہوئے تھے۔ مجھے بذات خود یہ تجربہ حاصل ہو چکا تھا کہ ہوش میں آنے پر ان کے ہاتھ بری طرح اکڑ چکے ہوں گے۔ میں نے باری باری ان کے ہاتھ پیر آزاد کر کے انہیں آرام سے لٹا دیا اس کے بعد میں نے حبیل کے ہاتھ پیر باندھ دیے۔ اپنے غیر جارحانہ عزائم کی ایک علامت کے طور پر میں نے اس کے ہاتھ پشت پر باندھنے کے بجائے سامنے باندھے کیونکہ وہ طریقہ بہت تکلیف دہ تھا۔ اس کے ہاتھ سامنے باندھنے کے بعد میں نے یہ احتیاط ضرور کی کہ فاضل رسی سے اس کے بندھے ہوئے ہاتھ پیٹ پر جما کر جسم کے ساتھ یوں جکڑ دیے کہ وہ ہوش میں آنے کے بعد ان ہاتھوں کو کسی بھی طرح اپنے ہونٹوں تک نہ لے جا سکے۔ جگہ کی تنگی اور خصوصاً کم بلندی کی وجہ سے میرا سر بار بار چوبی چھت سے ٹکراتا رہا لیکن اس وقت مجھے یہ دو باتیں بہت معمولی اور غیر اہم لگیں۔ اصل اہمیت انہی باتوں کی تھی کہ ہم سرحد پار لے جائے جانے سے قبل اپنے اغواکاروں کی قید سے رہائی حاصل کر لیں۔

ان مراحل سے فارغ ہونے کے بعد میں چوبی پارٹیشن کے اس حصے کی طرف متوجہ ہو گیا جہاں کھڑکی بنا کر باہر والوں نے ہم تک رسائی حاصل کی تھی۔ وہ تختہ باہر سے اس طرح بٹھایا گیا تھا کہ اندر سے دیوار بالکل ہموار نظر آ رہی تھی لیکن تختے کو اس کی جگہ پر روکے رکھنے کے لیے پٹیاں لگائی گئی تھیں جن کی وجہ سے اس تختے کو اندر گرانا ممکن نہیں ہو سکا۔ باہر کی طرف خالی اور بھرے ہوئے ڈرم لدے ہوئے تھے اس لیے زور لگا کر اسے باہر بھی نہیں نکالا جا سکا۔ آخر کار میں نے اس کھڑکی کو بھول کر اپنی جگہ بنائی اور دونوں ٹانگوں کی مدد سے تختے پر زور آزمائی شروع کر دی۔ میرا خیال تھا کہ میری کوششوں کے نتیجے میں خالی ڈرم اپنی جگہ چھوڑ دیں گے اور ٹرک سے نیچے جا گریں گے۔ اس طرف ذرا سی بھی جگہ پیدا ہو جاتی تو میں کھڑکی کھول کر تیزی کے ساتھ راہداری کو صاف کر سکتا تھا۔

چلتے ہوئے ٹرک سے خالی ڈرم گرنے کی پرشور آوازوں سے ان لوگوں کا ہوشیار ہونا یقینی تھا۔ وہ فوری طور پر سفر کا سلسلہ منقطع کر کے ادھر کی خبر لینے پر مجبور ہو جاتے۔ وہ لوگ اپنے پروگرام کے مطابق جہاں بھی رکتے وہاں وہ حفاظت اور عام لوگوں کی نگاہوں سے محفوظ رہنے کا دھیان ضرور رکھتے جیسا کہ پچھلے پڑاؤ پر دیکھنے میں آیا تھا۔ اگر میں ان کو کسی بھی طرح چونکا کر نے میں کامیاب ہو جاتا اور انہیں ہنگامی طور پر سفر روکنا پڑتا تو اس امر کے قوی امکانات تھے کہ نہ صرف اس شاہراہ کا عام ٹریفک ان کی طرف متوجہ ہو سکتا تھا بلکہ فوجی شاہراہوں کے پرخطر ہو جانے کی وجہ سے رات میں گشت کرنے والے فوجی "یم فوجی یا پولیس کی کوئی مسلح پارٹی بھی دخل انداز ہو سکتی تھی جس کا تمام تر فائدہ ہم کو حاصل ہوتا۔

یہ سب سوچتے ہوئے" میں نے اس قدر زور آزمائی کی کہ میرا بدن پسینے... میں شرابور ہونے لگا لیکن کہیں بھی کوئی چیز اپنی جگہ سے ٹس سے مس نہ ہوئی اور میں تھک ہار کر ایک طرف بیٹھ گیا۔

مجھ پر یہ واضح ہو گیا کہ ہمارے حصے میں آمدورفت کے راستے میں صرف خالی ڈرموں کے انبار نہیں تھے بلکہ کسی ناگہانی چیکنگ کی صورت میں ان کو چھپائے رکھنے کے لیے آخر میں بھرے ہوئے ڈرم لگائے گئے تھے جن کا وزن میری کامیابی کی راہ میں رکاوٹ بن گیا تھا۔

اس طرف سے مایوس ہو کر میں نے ٹرک کی بغلی دیواروں کا جائزہ لیا لیکن ادھر مضبوط آہنی فریم میں موٹے موٹے تختے اتنی مضبوطی کے ساتھ جڑے ہوئے تھے کہ خاص اوزاروں سے مدد لیے بغیر انہیں ان کی جگہ سے ہلانا ناممکن تھا۔ ٹرکوں کی باڈی اتنی مضبوط نہ ہوتی تو ان کے لیے تنوں وزنی سامان کے ساتھ ناہموار اور دور افتادہ راستوں پر سفر کرنا ہی ممکن نہ ہوتا۔ اس حصار کو توڑ کر باہر نکلنا میرے بس سے باہر تھا۔

مخالف سمت سے قریب آنے اور پھر زناٹے کے ساتھ دور نکل جانے والے ٹریفک کی آوازیں مجھے ہر لمحہ کچھ گزرنے پر آگاہ کر رہی تھیں۔ شاید ہم قومی شاہراہ کے کسی معروف حصے پر محو سفر تھے اور وہ وقت بھی مال بردار گاڑیوں کے چلنے کا تھا۔ طویل راستوں پر سفر کے عادی ڈرائیور موسم کے مطابق اپنے آرام اور سفر کے اوقات بدلتے رہتے ہیں۔ گرمیوں کی تپتی ہوئی دوپہر میں وہ کسی نہر وغیرہ کے کنارے گھنے درختوں کی ٹھنڈی چھاؤں میں رک کر اپنے جسموں اور گاڑیوں کے انجنوں کو آرام دیتے ہیں اور اس کمی کو رات کے سفر میں پورا کرتے ہیں جب ہوا کی گرمی اور ٹریفک کی زیادتی دم توڑ چکی ہوتی ہے کیونکہ طویل ڈرائیونگ کے رواجی آداب سے ناواقف لوگ اور شوقین ڈرائیور بھی رات کے سفر کو خطرناک سمجھتے ہوئے کسی ہوٹل یا سرائے میں پڑ رہنے کو ترجیح دیتے ہیں۔

میں نے ٹرک سے دائیں طرف فائر کر کے ڈرائیور کو خوف زدہ کرنے کے امکان پر غور کیا لیکن اسے فوراً ہی مسترد کر دیا۔ انجن کے شور اور ہوا کی سنسناہٹ کی وجہ سے اس امر کا امکان بہت کم تھا کہ ڈرائیور عقبی حصے سے کیے جانے والے ہلکے فائر کی آواز سن لیتا۔ وہ لوگ یقینی طور پر مطمئن تھے کہ ان کے قیدی بے ہوش تھے اور ان کے سروں پر ایک مسلح آدمی مامور تھا۔ اس لیے کوئی بہت ہی غیر معمولی حربہ ان کے اطمینان میں خلل انداز ہو سکتا تھا۔ دوسری بات یہ تھی کہ تصادم سے نمٹنے کے لیے میرے پاس صرف وہی چھ گولیاں تھیں جو عبدل سے حاصل کیے ہوئے پستول کے چیمبر میں موجود تھیں۔ میرا ہر فائر میری اس مدافعانہ قوت میں کمی کا سبب ہوتا اور میں اس عیاشی کا متحمل نہیں ہو سکتا تھا کہ اپنے فائر کی کامیابی کا بھرپور یقین کیے بغیر گولیاں داغ کر خود کو کمزور کرتا چلا جاؤں۔ سارے امکانات مسدود تھے۔ مجھے اپنی آزادی کا کوئی فوری فائدہ نہیں سوجھ رہا تھا۔ اتنا ضرور تھا کہ میں اپنے ہوش و حواس میں تھا، تھرماس سے چائے اور عبدل کے پیکٹ سے سگریٹ پی سکتا تھا۔ میں نے وقت گزارنے کے لیے ان دونوں عیاشیوں سے بیک وقت لطف اندوز ہونا شروع کر دیا۔

وقت دھیمے دھیمے گزرتا رہا۔ کئی گھنٹوں پر محیط یہ مدت بہت طویل تھی لیکن ٹرک جناتی انداز میں یکساں رفتار اور آواز کے ساتھ اپنی خوف ناک منزل کی طرف بڑھتا رہا۔ ساڑھے چار گھنٹے سے زیادہ کے مسلسل اور اکتا دینے والے سفر کے بعد مجھے ٹرک کی رفتار ٹوٹنے کا احساس ہوا اور میں سنبھل کر بیٹھ گیا۔

ٹرک کی رفتار بتدریج کم ہوتی رہی حتیٰ کہ ڈرائیور کو گیئر بدلنے کی ضرورت پیش آنے لگی۔ آخرکار ٹرک رینگتا ہوا بائیں طرف گھوما اور پھر شدید ہچکولوں کا آغاز ہو گیا۔ ٹرک کو پختہ سڑک سے کچے راستے پر اتار دیا گیا تھا اور کسی بھی لمحے اس کا سفر عارضی طور پر رک سکتا تھا۔

میرے پچھلے تجربے کے برعکس اس بار ٹرک کچھ زیادہ دیر تک سفر کرتا رہا۔ اسی دوران میں اس نے کئی موڑ بھی کاٹے پھر اسے روک کر انجن بند کر دیا گیا۔ انجن بند ہوتے ہی میری دھڑکنیں تیز ہو گئیں۔ اسی کے ساتھ باہر سے کئی آدمیوں کے زور زور سے بولنے کی آوازیں آنے لگیں۔ پھر سناٹے میں ڈرم لڑھکا کر اتارے جانے کی پرشور آوازیں گونجنے لگیں۔ ہم لوگوں تک پہنچنے کے لیے راستہ بنایا جا رہا تھا اور اس وقت میرے علاوہ سب لاشوں کی طرح بے حس و حرکت پڑے ہوئے تھے۔

"عبدل! کیا ہو رہا ہے؟" باہر سے ایک دوستانہ آواز ابھری۔ یقینی طور پر ولی کی تھی۔

میری طرف سے خاموشی ان لوگوں کو پہلے سے شبہات میں ڈال سکتی تھی۔ میں نے اپنی آواز بدلنے کی کوشش کرتے ہوئے بھرائی ہوئی آواز میں جواب دیا "بے ہوشوں کو دیکھتے دیکھتے میں بھی اونگھنے لگا ہوں۔ اب میں ادھر سفر نہیں کر سکوں گا۔"

"تمہاری آواز کو کیا ہوا ہے؟" لمحہ بھر کے غیر فطری سکوت کے بعد ولی کی آواز ابھری۔

"گلا خراب ہو گیا ہے" اس بار میں نے کھانستے ہوئے جواب دیا۔

اس دوران میں ٹرک سے ڈرم اتارنے کا عمل زور و شور سے جاری رہا۔ میں نے حسرت بھری نظروں سے اپنے تینوں ساتھیوں کی طرف دیکھا لیکن وہ بے سدھ پڑے ہوئے تھے۔ ان میں سے کسی کے ہوش میں آنے کے آثار نظر نہیں آ رہے تھے۔ مجھے اپنی محنت رائیگاں جاتی نظر آنے لگی۔

میں چوبی دیوار کے کھڑکی والے حصے کے بالکل برابر میں لگا ہوا بیٹھا تھا تاکہ اس راستے اندر آنے والے کسی بھی شخص کی گردن ناپ سکوں لیکن اپنے ساتھیوں کی مسلسل بے ہوشی کی وجہ سے میں نے آخری لمحات پر مقابلہ کرنے کا ارادہ ترک کر دیا۔ پستول کی چھ گولیوں کے ساتھ میں تنہا مقابلہ کر بھی لیتا تو ان تینوں کو اپنے کندھوں پر لاد کر وہاں سے بھاگ نکلنا میرے بس سے باہر تھا۔

اچانک میرے کانوں میں کسی کے کراہنے کی آواز پڑی اور میں اضطراری حالت میں سرک کر ادھر پہنچ گیا۔ اس بار بھی حسب معمول ورا ہی سب سے پہلے حرکت میں آئی تھی۔ یہ اس کی قوت برداشت کا کمال تھا یا پھر سب سے پہلے انجکشن کا نشانہ بننے کے باعث وہ سب سے پہلے ہوش میں آ رہی تھی۔

"ورا... ورا! ہوش میں آؤ۔ آنکھیں کھولو۔" میں نے اس کے رخساروں پر زور زور سے تھپڑ رسید کرتے ہوئے سرگوشیانہ لہجے میں کہا "وہ کسی بھی لمحہ اندر آنے والے ہیں۔"

ورا میں یہ بہت بڑی خوبی تھی کہ وہ ہر حال میں خطرات کا ادراک کر سکتی تھی۔ اس وقت گو وہ آہستگی سے ہوش میں آ رہی تھی لیکن میری حرکات نے اس کی حسوں کو جھنجھوڑ کر رکھ دیا

سا تھا کہ وہ معمول کی طرح فرش سے اٹھنے چلی گئی۔ اس کے پائے سے گھبرایا ہوا بے معنی آوازیں برآمد ہو رہی تھیں۔

پھر ہولیا نہ لیٹنا میں کھڑکی کا چوکور خلا نمودار ہو گیا۔ میں ورا کو آزادی بابا جنجھوڑ کر گھٹنوں سے اس خلا کے قریب پہنچ گیا۔ میں نے ٹارچ فوراً ہی بجھا دی تھی۔ اندر پھیلے ہوئے گھپ اندھیرے کے مقابلے میں اس کھڑکی سے باہر سرمئی اندھیرا پھیلا ہوا تھا اور اس میں ہیولے نمایاں نظر آ رہے تھے۔

"معمول کو باہر لاؤ!" باہر سے ولی کی آواز گونجی۔ اس بار میں خاموش رہا۔

پھر ٹرک میں بنائی ہوئی خالی جگہ میں موجود ولی نے اپنی دستی ٹارچ روشن کر کے اندر کا جائزہ لینے کی کوشش کی۔ میں چھپنے کی بجائے اپنی جگہ دبکا رہا۔ جوں ہی وہ کلائی کھڑکی میں قدرے اندر داخل ہوئی۔ میں نے دونوں ہاتھوں سے وہ کلائی تھام کر اسے اندر کھینچنے کی کوشش شروع کر دی۔ میرے اس ناگہانی جھٹکے کی وجہ سے اس کے حلق سے ایک تیز آواز برآمد ہوئی اور ٹارچ اس کے ہاتھ سے نکل گئی۔ اسی لمحے میرے عقب سے ایک سایہ نمودار ہوا اور کسی جونک کی طرح ولی کی گردن سے لپٹ گیا۔ اس کے جسم سے اٹھنے والی مہک سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ ورا کے علاوہ کوئی اور نہیں تھا۔

وہ باہر گھٹنوں کے بل جھک کر اندر کا جائزہ لینے کی کوشش کر رہا تھا اس لیے ... مزاحمت نہیں کر سکا اور ہم دونوں نے مل کر اسے اندر گھسیٹ لیا۔ اس کے سنبھلنے سے پہلے ہی ورا نے اس کی گردن پر کراٹے کے کئی جچے تلے وار کیے اور وہ فی الفور بے ہوشی کی آغوش میں ڈوبتا چلا گیا۔

"میرے پاس بھرا ہوا پستول ہے" میں نے تیز سرگوشی میں ورا سے کہا "اسے ایک طرف گھسیٹ کر اس کی جامہ تلاشی لے لو۔ اس کے پاس بھی کوئی نہ کوئی آتشیں ہتھیار موجود ہو گا۔"

ورا اس مرتبہ حیرت ناک سرعت کے ساتھ اپنے ہوش و حواس بحال کرنے میں کامیاب ہوئی تھی جس کے نتیجے میں پوری صورت حال یکسر تبدیل ہو کر رہ گئی تھی اور میں نے ان لوگوں کے مقابلے پر جم جانے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

"کون ہے؟ اندر کیا ہو رہا ہے؟" باہر سے کسی نے گرج کر پوچھا۔ وہ آواز بہت کرخت اور لب و لہجہ نامانوس تھا جس کا مطلب تھا کہ وہ سوار یا شدہ قبیلے کے آدمیوں میں سے کوئی تھا۔ یہ مجھ کیا اب باہر وہی لوگ رہ گئے تھے اور ان کی تعداد چھ ہو گی۔ ساتواں عبدل وغیرہ کا تیسرا ساتھی تھا جو فاضل کے طور پر ٹرک کے ساتھ سفر کر رہا تھا۔

"اور ہم چھ افراد تھے جن میں دو قیدی تھے۔ بدقسمتی یہ تھی کہ اس وقت تک صرف ہم دو افراد ہی ہوش میں تھے۔ غزالہ اور صفدان شاہ کا جلد از جلد ہوش میں آنا بہت ضروری تھا۔ دوسری صورت میں حالات ہمارے قابو سے باہر ہو سکتے تھے۔

"یہاں گڑبڑ ہو گئی ہے" میں نے بھرائی ہوئی اونچی آواز میں باہر والے کو جواب دیا "شہا دے ایک قیدی کا دماغ الٹ گیا ہے اور وہ ہر ایک کے ساتھ تشدد کا برتاؤ کر رہا ہے۔ ابھی ابھی وہ اپنے ساتھی سے ٹکرا کر بے ہوش ہوا ہے۔ یہ اس پر قابو پانے کا بہترین موقع ہے۔"

"تم کیوں بکواس کر رہے ہو؟" اس بار اسے غصہ آ گیا۔ "اگر ولی نے عبدل کو بے ہوش کر دیا ہے تو وہ خود کہاں ہے؟ اس نے تمہیں زبان درازی کی چھوٹ کیوں دے رکھی ہے؟"

"شاید وہ بھی بے ہوش ہو گیا ہے" میں نے اسی لہجے میں جواب دیا "وہ دونوں ہی خاموش اور بے حس و حرکت پڑے ہوئے ہیں۔ میرے ہاتھ پیر بندھے ہوئے ہیں ورنہ میں بھی انہیں دیکھ لیتا۔"

"یہ خنزیر کا بچہ جھوٹ بول رہا ہے" باہر سے ایک اور مشتعل آواز شامل ہوئی پھر اس نے اپنی مادری زبان میں کچھ بولنا شروع کر دیا اور میرے کان غزالہ کی کراہوں پر مرکوز ہو گئے۔

میں نے اپنے ذہن پر زور دے کر پہلی آواز کو پہچان لیا تھا۔ وہ یقینی طور پر صندل خان تھا۔ دوسرے کی بدمزاجی کی بنا پر میں نے رائے قائم کی کہ وہ صبغت اللہ ہو سکتا تھا۔

باہر وہ دونوں اپنی مادری زبان میں تبادلہ خیال کرتے رہے۔ پھر ان میں کچھ نئی آوازیں بھی شامل ہو گئیں۔ اندر کی پراسرار صورت حال نے ان سب کو چکرا کر رکھ دیا تھا لیکن یہ بات یقینی نظر آ رہی تھی کہ ان میں سے کوئی بھی ولی کی طرح اپنی گردن ہمارے حوالے کرنے والا نہیں تھا۔

بے ہوش عبدل کو میں پہلے ہی باندھ چکا تھا۔ میں نے ورا کو ہدایت کی کہ وہ ولی کے ہاتھ پیر بھی باندھ دے تاکہ وہ ہوش میں آنے کے بعد ہمارے لیے کوئی دشواری پیدا نہ کر سکے۔ اس نے مجھے مطلع کیا کہ وہ اس احتیاطی تدبیر پر پہلے ہی عمل کر چکی تھی اور اس وقت غزالہ کو ہوش میں لانے کی تدابیر کر رہی تھی۔

"تم شرافت سے کھڑکی کے راستے باہر نکل آؤ ورنہ ہم تمہارا حشر خراب کر دیں گے" کچھ دیر کے بعد صندل خان کی تحکمانہ آواز گونجی "ہم سمجھ گئے ہیں کہ تم نے اندر کوئی گڑبڑ کی ہوئی ہے۔"

"میرے ہاتھ پیر بندھے ہوئے ہیں۔۔" میں نے کہنا چاہا لیکن میری بات کاٹ دی گئی۔

"تم کھونٹے سے نہیں باندھے گئے ہو۔ پیٹ کے بل فرش پر کھسک کر باہر نکل سکتے ہو۔"

"تم اندر آ کر خود دیکھ سکتے ہو کہ اس تنگ جگہ میں ایسا کرنا ممکن نہیں ہے۔"

جواب میں اس نے پے در پے کئی موٹی موٹی گالیاں دیں پھر

باہر مشاورت کا سلسلہ دوبارہ شروع ہو گیا۔ اس بار ان کی آوازیں نیچی تھیں لیکن وہ کچھ دور فرنٹ سیٹوں پر تھے اس لیے مجھ تک بلند آہنگ ضرور تھیں کہ یہ تمیز کی جا سکتی تھی کہ وہ سب اپنی زبان میں باتیں کر رہے تھے۔

کچھ دیر بعد فضا میں ایک انجن اسٹارٹ ہونے کا شور سنائی دیا۔ لینڈ کروزر تیزی کے ساتھ حرکت میں آئی پھر اس کے رکنے سے پہلے ہی کھڑکی سے تیز روشنی اندر آنے لگی۔ انجن دوبارہ بند ہو گیا۔ انہوں نے ٹرک میں بنی ہوئی راہداری اور ہمارے قید خانے کو روشن کرنے کے لیے شاید لینڈ کروزر ٹرک کے پیچھے لگا کر اس کے ہیڈ لیمپس روشن کر دیے تھے۔

"اگر تم فوراً باہر نہیں آئے تو ہم ٹرک کی باڈی چھلنی کر کے تمہیں اور تمہارے ساتھیوں کو بھون ڈالیں گے" قزلباش کار صندل خان کے بدمزاج ساتھی کی وحشیانہ آواز سنائی دی۔

میں اپنے شانے پر ویرا کے ہاتھ کا نرم دباؤ محسوس کر کے خاموش رہا۔ اس بار ویرا نے جواب دیا "تم نے کوئی بھی غلط حرکت کی تو ہم علی اور عبدل کی کھوپڑیوں میں سوراخ کر دیں گے۔ ان کی موت کی ذمے داری تم پر ہوگی۔ مگر ہم جانتے ہیں کہ تم ایسا نہیں کرو گے تم سردار شہزاد گل کے حکم کے غلام ہو اور وہ ہمیں زندہ حالت میں شیطان وادی میں دیکھنا چاہتا ہے۔"

"ہاں ہم سب خان بابا کے غلام ہی نہیں ٹوٹے بھی ہیں۔ ہم مارے بغیر تمہاری حالت مُردوں سے بدتر کر سکتے ہیں۔ تمہاری چھت توڑ کر مٹیوں وزنی پتھر تمہارے اوپر گرا دیے جائیں گے اور تم سب عمر بھر کے لیے معذور ہو کر رہ جاؤ گے۔ اس ویرانے میں کوئی تمہاری مدد کو نہیں آئے گا۔"

"تم سوچھ دار ہو کر بار بار اپنی زبان بدل رہے ہو" ویرا نے اس کا مضحکہ اڑاتے ہوئے کہا "کوئی ایک فیصلہ کر لو تاکہ ہم تمہیں اس کا منہ توڑ جواب دے سکیں۔"

ویرا کی اس ہرزہ سرائی نے ان میں سے کسی کا دماغ اُلٹ دیا۔ باہر سے تڑتڑ کی آواز کے ساتھ کسی خودکار رائفل کا برسٹ مارا گیا اور متعدد گولیاں روشن چوبی کھڑکی سے گزر کر ٹرک کی اس دیوار میں پیوست ہو گئیں جس نے ہمارے قید خانے اور ڈرائیونگ کیبن کو ایک دوسرے سے الگ کیا ہوا تھا۔ ہم سب اس خلا سے دور تھے اس لیے کسی کا بال بھی بیکا نہ ہو سکا۔

میں اس موقعے کی تلاش میں تھا۔ کھڑکی سے گزر کر گولیاں سیدھی اندر آئی تھیں جس کا مطلب تھا کہ فائر کرنے والا لینڈ کروزر کے ہیڈ لیمپس کے پیچھے کھڑکی کی سیدھ میں تھا۔ باہر سے فائرنگ موقوف ہوتے ہی میں نے باہر کی طرف سیدھا فائر کر دیا۔ گولی کسی آہنی چادر میں پیوست ہونے کی آواز آئی لیکن میں کسی کو نشانہ بنانے میں کامیاب نہ ہو سکا۔ اسی کے ساتھ ہیڈ لیمپس بجھا دیے گئے۔

وہ جمود اور تعطل کی کیفیت تھی۔ غزالہ ہوش میں آ چکی تھی مگر خوف زدہ تھی۔ اس کے ذہن سے بے ہوشی کی دھند ابھی پوری طرح صاف ہوئی تھی جب باہر سے گولیوں کا برسٹ مارا گیا۔ تھوڑی دیر بعد سلطان شاہ بھی پوری طرح ہوش میں آچکا لیکن ہم سب مل کر بھی اس جمود کو توڑنے کی کوئی راہ تلاش نہیں کر سکے۔ دونوں فریق اپنی جگہ آزاد اور مسلح تھے لیکن وہ اپنی جانیں ہتھیلی پر رکھ کر ٹرک پر چڑھ دوڑنے کی ہمت کر سکتے تھے نہ ہم لوگ اپنی کمین گاہ سے باہر نکلنے کا خطرہ مول لے سکتے تھے۔

ہم نے بے ہوشی اور رسیوں کی بندشوں سے نجات پا کر ایک بڑی کامیابی حاصل کی تھی اس لیے ہم اپنی جگہ پر قدرے مطمئن تھے لیکن باہر والے باڑی ہاتھ سے نکلنے پر بری طرح جھلائے ہوئے تھے۔ اس کا ایک سبب یہ تھا کہ وہ سب مغلوب الغضب واقع ہوئے تھے اور ان کا سربراہ کچھ زیادہ ہی سیماب صفت واقع ہوا تھا۔ اس کا نتیجہ یہ نکلا کہ ہم مزید کوئی فائر کیے بغیر وقفے وقفے سے انہیں چڑاتے رہے اور وہ بار بار فائر کر کے اپنا اسلحہ اور ٹرک کی باڈی برباد کرتے رہے۔

"تم لوگ کیا چاہتے ہو؟" قزلباش کار صندل خان نے اپنے گن کی قیادت سنبھالتے ہوئے باہر سے سوال کیا "تم زیادہ دیر تک خود کو نہیں سنبھال سکو گے۔"

"ہم صرف اور صرف آزادی چاہتے ہیں۔ اب ہمیں ہماری مرضی کے خلاف کہیں کوئی بھی نہیں لے جایا جا سکے گا۔" میں نے مضبوط لہجے میں جواب دیا "ہم ہتھیار نہیں ڈالیں گے۔"

"تم آزاد ہو۔ ایک ایک کر کے باہر آ جاؤ۔ میں وعدہ کرتا ہوں کہ تم پر فائر نہیں کیا جائے گا نہ تمہیں کسی انتقامی تشدد کا نشانہ بنایا جائے گا۔ تمہارے پاس اس کے علاوہ کوئی راستہ نہیں ہے۔"

"تم پھر بہک رہے ہو۔ باہر اُجالا پھیلنے کے قریب ہے تو ہم ڈرائیو ہو چکے ہیں۔ تم خالی ڈرموں کو دوبارہ ٹرک پر لادے بغیر سڑک کی طرف سفر شروع کرو اور شاہراہ کے کسی مصروف حصے میں ٹرک روک دو۔ ایسے کسی بھی مقام پر ہم ٹرک سے نکل آئیں گے۔ وہاں سے ہمارے راستے جدا ہوں گے۔"

"ٹرک یہاں سے نہیں ہلے گا۔ اس وقت ہم جنگل کے ایک ایسے حصے میں ہیں جہاں ہم دس دن تک بھی رکے رہیں تو کوئی ہماری طرف متوجہ نہیں ہو سکے گا۔ بھوک اور پیاس تم کو خود ہی ہتھیار ڈالنے پر مجبور کر دے گی۔ تمہیں چھوڑنے کے مقابلے میں ہم ایسے وقت کا انتظار کرنے کو ترجیح دیں گے۔"

"پھر خاموشی سے انتظار کرتے رہو۔" میں نے طنزیہ کہا "اس وقت آنے سے پہلے ہی ہماری گولیاں تم سب کو چاٹ جائیں گی یا ہو سکتا ہے کہ اس سے پہلے ہی ہمارے ہمدرد تمہارے سر پر پہنچ جائیں۔"

"جہنم میں جاؤ۔ اب وہاں کی آگ ہی تمہارے جسم کو چاٹے گی۔"

تمہارا پیچھا کرتے ہوئے ہمیں وہاں بھی جانا پڑا تو اس سے
گریز نہیں کریں گے۔"

"آپ خاموش ہی رہو!" ویرا نے سرگوشی میں کہا "ادھر
پھولن ہوش میں آ رہا ہے۔"

ولی ویرا کی لگائی ہوئی ضربات کے نتیجے میں بے ہوش ہوا تھا
اس لیے وہ تیزی کے ساتھ ہوش میں آتا چلا گیا۔ اس کے بے
بس ہونے کی وجہ سے ہم اور سے اسے دیکھتے رہے۔ باہر اجالا
ہو جانے کی وجہ سے ابھر چھائے ہوئے گھور اندھیرے میں بھی کمی
واقع ہوتی جا رہی تھی جس کی وجہ سے ہم مصنوعی روشنی سے مدد
لیے بغیر بھی ایک دوسرے کو خاصی حد تک دیکھ رہے تھے۔

"حرام تم نے مجھے باندھ لیا ہے" پوری طرح ہوش میں آنے کے
بعد ولی نے چند گالیاں بکتے ہوئے کہا "معلوم ہوتا ہے کہ تم پر واقعی
بدبختی آ کر رہے گی۔"

"ابھی تک تو نہیں آیا" ویرا استہزائیہ لہجے میں بولی "تم آواز
دے کر بلا لو۔"

"صندل خان! ان کے کسی فریب میں نہ آنا" وہ اچانک حلق
کے بل چیخنے لگا۔ میرے نزدیک وہ ایک شکستہ قیدی کی فریاد تھی اس
لیے میں اسے روکنے کی کوشش کیے بغیر اس کی حالت سے محظوظ
ہوتا رہا۔ دوسروں نے بھی اس بارے میں میری تقلید کی اور
خاموشی سے بیٹھے رہے۔

"ان حرام زادوں نے مجھے دھوکے سے پکڑا ہے" ولی دستور چیخ
کر باہر والوں کو بتا رہا تھا "میرے ہاتھ پیر باندھ دیے گئے ہیں
لیکن یہ اپنے انجام سے نہیں بچ سکیں گے۔ استاد نے ٹرک پر ہر
طرح کا بندوبست کروایا ہوا ہے۔ صفدر سے کہو کہ وہ تین نمبر کھول
دے اور..."

وہ ہمیں بے بس کرنے کی کسی تدبیر کے بارے میں باہر والوں
کی رہنمائی کرنے کی کوشش کر رہا تھا جس پر میں نے چونک کر اپنی
جلد بھوری اور اس کے دہانے پر پوری قوت سے اپنا ہاتھ رکھ دیا۔
اس کی بات ادھوری رہ گئی۔ اس نے میری ہتھیلی پر کاٹنے کی
کوشش کی۔ اس جدوجہد میں جب بھی میری گرفت کمزور پڑتی وہ
اونچی آواز میں بولنے کی کوشش شروع کر دیتا مگر میں دوبارہ اس کا
منہ دبوچ لیتا مگر پھر بھی وہ گیس کا لفظ باہر والوں تک پہنچانے میں
کامیاب ہو گیا۔ اس دوران میں سلطان شاہ میری مدد کو آ چکا تھا۔
اس نے ولی کی دونوں کنپٹیوں پر بیک وقت اپنی ہتھیلیوں کی کھڑی
ضرب لگائی اور اسے دوبارہ بے ہوش ہونے پر مجبور کر دیا۔

اس سے الگ ہوتے ہوئے میرے ذہن پر تشویش سوار
ہو چکی تھی۔ مجھے محسوس ہو رہا تھا کہ ہم نے باہر والوں سے اس کی
گفتگو نظر انداز کر کے شدید غلطی کی تھی جو ہمیں مہنگی پڑ سکتی
تھی۔ شاہ صفدر ان کے تیسرے ساتھی کا نام تھا۔ اس کے لیے
صندل اور گیس کے الفاظ پر مشتمل پیغام میں یقیناً کوئی بات پوشیدہ
تھی۔ میں دل ہی دل میں بس یہ امید کرتا رہا کہ کاش صفدر کے لیے
وہ پیغام ادھورا ثابت ہو اور وہ ولی کی مجوزہ تدبیر پر عمل پیرا ہونے
میں کامیاب نہ ہو سکے۔

بے ہوش کیے جانے سے قبل ولی کی زبان سے ادا ہونے
والے ادھورے الفاظ نے باہر والوں کو احساس دلا دیا تھا کہ اسے
ہمیں سونپنے پر دوبارہ پکڑ لیا گیا تھا۔ جب کئی منٹ گزر گئے تو باہر سے
صندل خان نے براہ راست ولی کو آواز دیتے ہوئے آگاہ کیا کہ
صفدر اس کی بقیہ ہدایات کا منتظر تھا لیکن ولی اس کا جواب دینے کی
پوزیشن میں نہیں تھا۔ ہم لوگ بھی چپ سادھے بیٹھے رہے۔

باہر دن طلوع ہو رہا تھا۔ جب روشنی کے انعکاس میں
مزید اضافہ ہوا تو ویرا کو تھرماس نظر آ گیا۔ اس میں چائے باقی تھی
لیکن وہ ان تینوں کے لیے ناکافی تھی۔ ویرا نے تھوڑی تھوڑی
مقدار غزالہ اور سلطان شاہ کو پلائی اور بقیہ خود پینے لگی۔ میں نے
اپنے لیے سگریٹ سلگائی لیکن اس دوران میں ہم میں سے کوئی بھی
ایک لمحے کے لیے بھی غافل نہیں ہوا تھا۔ ہم سب بھیڑیوں کے
غول میں گھرے ہوئے ہرنوں کی طرح چوکنے تھے۔

"ولی تین نمبر کھولنے کے بارے میں کیا بکواس کر رہا تھا؟"
طویل خاموشی کے بعد غزالہ نے سرسراتی ہوئی خوف زدہ آواز میں
مجھ سے سوال کیا۔

"ہو گا کچھ!" ویرا مجھ سے پہلے بول پڑی "اپنے ذہن پر زیادہ
زور نہ دو اور آنے والے بڑے وقت کے لیے تیار رہو۔ جو ہو گا وہ
دیکھا جائے گا۔ اب لکیر کو پیٹنے کا کوئی فائدہ نہیں۔"

"مجھے شبہ ہو رہا ہے کہ ٹرک پر کہیں ایسی گیس موجود ہے جو
ہم لوگوں کو ہلاک، بے ہوش یا مفلوج کر سکتی ہے" میں نے سرگوشی
میں کہا "گیس کی ٹنکی کو ٹرک کے اس حصے سے ملانے والے والو یا
گھنڈی کو ہی تین نمبر کا نام دیا گیا ہے۔ شاید ولی کے علاوہ کسی اور کو
تین نمبر کی اصل اہمیت کا علم نہیں ہے۔"

"تو وہ اب ہو جائے گا" ویرا بے فکری سے بولی "اس میں کون
سی..."

"پھر وہی منحوس کلمات؟" سلطان شاہ اضطراب کے عالم میں
دھیرے سے منمنایا "معلوم ہے کہ ہم بہت برے پھنسے ہوئے ہیں مگر
تم کبھی تو خیر کی بات بھی کر لیا کرو۔"

"شتر مرغ کی طرح گردن ریت میں چھپا لینے سے طوفان نہیں
ٹلا کرتے" ویرا کی بہت دھیمی آواز سے برہمی جھلک رہی تھی
"برے شر میں بھی خیر کی امید رکھنے والوں کی کھوپڑی پر جب
حقیقت کا گرز پڑتا ہے تو ان پر چودہ طبق روشن ہو جاتے ہیں۔ تم خیر
کی باتیں سوچتے رہو۔"

"خدا کا خوف کرو" میں نے ان دونوں کو ملامت کرتے ہوئے
کہا "تم لوگ ایسے خوفناک حالات میں بھی ایک دوسرے کے
ساتھ نوک جھونک میں الجھے ہوئے ہو! یہ شرم کا مقام ہے۔"

"ٹرک جھوٹ نہیں بول رہی۔ تم سن رہے ہو کہ یہ نحوست پھیلا رہی ہے" سلطان شاہ نے احتجاج کیا۔

"جو بات کوئی بھی سمجھ رہا ہے وہ صفدر کی سمجھ میں نہیں آئے گی۔ سبحان اللہ!" ویرا کی جلی کٹی آواز ابھری "معلوم ہوتا ہے کہ تمہارے مغز میں صرف کدو کے بیج بھرے ہوئے ہیں۔"

ویرا نے لمحے بھر کے لیے خاموش ہو کر ایک گہرا سانس لیا پھر ہیجان آمیز سرگوشی کرتے ہوئے بولی "تو! شاید اس مردود نے گیس نمبر کھول دیا ہے۔ کسی گیس کی بو آ رہی ہے۔ تم اسے کسی کے معدے کا قصور سمجھتے رہو میں اپنا سانس روک رہی ہوں۔ فلو تو کہ اب وہی بچے گا جو سانس روک سکے گا۔"

اسی وقت میرے نتھنوں سے کسی قسم کی تیز اور میٹھی میٹھی بو ٹکرائی اور میں نے اپنا سانس روک لیا۔ اسی وقت عبدل نے بولتے ہوئے کراہنا شروع کر دیا۔ وہ انجکشن کے اثر سے باہر آ رہا تھا لیکن اس کے استقبال کے لیے وہاں گیس کا اخراج شروع ہو چکا تھا۔ اس وقت مجھے اس کے بجائے اپنی فکر پڑ گئی تھی۔

غزالہ قریب آ کر میرے بدن سے بری طرح چمٹ گئی اور میرا بازو پکڑ کر بولی "وہ وحشی ہماری ناکام بغاوت کو معاف نہیں کریں گے۔ اس زہریلی گیس کی مدد سے ہمیں مار ڈالیں گے۔"

"سانس روکنے کی کوشش کرو" میں نے اپنے سینے میں رکا ہوا سانس خارج کرتے ہوئے کہا "کھڑکی سے آنے والی ہوا گیس کو جلد ہی صاف کر دے گی" غزالہ کو وہ ہدایت دیتے ہوئے مجھے یہ امید بھی تھی کہ وہ جیسی بھی گیس ہو اس کا ذخیرہ بہت محدود ہوگا۔ ایک بار وہ ذخیرہ خالی ہونے کے بعد تازہ ہوا بہت تیزی کے ساتھ اپنا کام دکھانا شروع کر دے گی۔ وہ تکلیف بس چند منٹ کی تھی۔

میں نے سانس رکنے سے پہلے اپنے خالی پھیپھڑوں کو ہوا سے بھرنے کی کوشش کی اور میری آنکھوں کے سامنے تاریکی ناچنے لگی۔ غزالہ کے بدن کا سارا بوجھ میرے اوپر آ گیا۔ اس کے بعد مجھے گرد و پیش کی کسی چیز کا کوئی ہوش نہیں رہا۔ دل کی دی ہوئی ادھوری ہدایات اپنا رنگ دکھا رہی تھیں۔

میرے ذہن میں بھولی بھولی سی آخری امید یہ تھی کہ وہ کوئی زہریلی گیس نہیں تھی۔ اس کے اثرات مہلک ہوتے تو ویرا کبھی بھی صفدر کو گیس نمبر کھولنے کا مشورہ نہیں دیتا۔ وہ خود ہمارا قیدی تھا اس کے ہاتھ پیر بھی بندھے ہوئے تھے۔ اس سے یہ توقع نہیں کی جا سکتی تھی کہ سردار باندہ گل کے قریبیوں کی سرخروئی اور سربلندی کے لیے وہ ہمارے ساتھ اپنی موت کا بھی بندوبست کرے گا۔

○✕○

مجھے دوبارہ ہوش آنا شروع ہوا تو مجھے اپنے پپوٹے اٹھانے میں بھی شدید دشواری ہو رہی تھی۔ پھر میرے کانوں میں غزالہ کی مسرت آمیز آواز ٹکرائی "دیکھو! انہیں بھی ہوش آنا شروع ہو گیا ہے۔"

"اپنی جگہ پڑی رہو۔ وہ بھی ہوش میں آتا جا رہا ہے" ویرا کی کمزور آواز تھی "خدا کا شکر ہے کہ وہ زہریلی گیس نہیں تھی ہم چاروں زندہ ہیں لیکن ایک دوسرے کے لیے اچھا تو امالی غائب نہیں کر سکتے۔"

"ہمیں دوبارہ زندگی ملی ہے" اس بار غزالہ کی آواز میں ارتعاش آمیز تھی "میں سوچ رہی تھی کہ گیس مہلک نہ بھی ہوئی تو وہ وحشی ہمیں بے بس کرنے کے بعد ہلاک کر دیں گے۔"

"میں اتنی ناامید نہیں تھی۔ جسے سردار باندہ گل زندہ دیکھنا چاہتا ہو اسے وہ کسی بھی صورت میں نہیں مار سکتے تھے۔ مجھے اس بات کا افسوس ہے کہ میں کافی دیر تک جس دم کیے رکھنے کے باوجود اس سرنج والی گیس کا شکار ہونے سے نہیں بچ سکی" ویرا کی آواز سنائی دی۔

میں نے محسوس کیا کہ میں جس چیز پر دراز تھا وہ متحرک نہیں تھی اور نہ ہی فضا میں ٹرک کے انجن کا وہ آہنی شور سنائی دے رہا تھا جو پچھلے دنوں کے سفر میں ہمارے کانوں میں رچ بس گیا تھا۔ میں نے بڑی کوشش کر کے اپنی آنکھیں کھول دیں۔ سرمئی خاکی سا ماحول پھیلا ہوا تھا۔ جسم کے نیچے کوئی نرم چٹائی تھی اور فضا میں تمام ٹھنڈا اجالا پھیلا ہوا تھا۔ میں نے بدقت تمام سر گھمایا تو معلوم ہوا کہ ٹرک کے سفر کا سلسلہ ختم ہو چکا تھا اور اس وقت ہم چاروں ایک ایسے کمرے میں الگ الگ چٹائی پر پڑے ہوئے تھے جس کی دیواریں پہاڑی پتھروں کو مہارت سے ایک دوسرے پر جما کر اٹھائی گئی تھیں۔ اوپر درخت کے ناتراشیدہ تنے پر ٹکی ہوئی گھاس کی چھت تھی جس کے اوپر کچھ بھی ہو سکتا تھا۔ مجھے پہلا خیال یہی آیا کہ ہم شنگارا ویلی پہنچ چکے تھے۔

"سلطان شاہ تو نقاہت سے گونگا ہو چکا ہے۔ تمہارا کیا حال ہے؟" نگاہیں چار ہوتے ہی ویرا نے کمزور آواز میں کہا۔ اس حال میں بھی اس کی زندہ دلی برقرار تھی۔

"نقاہت!" میں نے بدقت تمام کہا "گیس کے یہ اثرات تھوڑی دیر میں ہی جائیں گے۔"

"گیس کے اثرات نہیں یہ بھوک اور پیاس کی کمزوری ہے جس نے ہم چاروں کو نڈھال کیا ہوا ہے۔ وہ لوگ ہمارا کچھ اور تو بگاڑ نہیں سکے ایسی سزا میں کھانا پینا بند کر دیا تھا۔ اب شنگارا ویلی تک ہمیں یہی سزا بھگتنی ہوگی۔ اس میں کوئی رعایت نہیں ملے گی۔"

"تو کیا ہم شنگارا ویلی میں نہیں ہیں؟" سلطان شاہ کی تھکی تھکی مگر کمزور آواز ابھری۔

"میں تقریباً چالیس منٹ سے ہوش میں ہوں۔ صندل نامی ہماری خیر خبر لینے آیا تھا۔ اس سے میری بات ہوئی ہے" ویرا ایک ایک کر کے بتانے لگی "ہمیں لانے والوں میں سے صندل کے علاوہ سب لوگ واپس جا چکے ہیں۔ ٹرک والے واپس پاکستان

بقیہ صفت اللہ کے انتقام میں ایک زخمیوں کا ایک لشکر یہاں پڑا ہوا تھا۔ انہیں لے کر جلال آباد کی طرف لوٹ گیا ہے جہاں وہ پر فوجی دستے کے ایک روسی کانوائے پر شب خون ماریں گے ہمیں ان کے پسپا ہونے تک یہاں رکھا گیا ہے۔ صندل خان کے علاوہ یہاں کئی مقامی محافظ بھی ہیں جو بالکل اجڈ ہیں۔ اپنی مقامی بولی کے علاوہ کوئی زبان نہیں جانتے۔"

"مگر اس جگہ کا نام کیا ہے؟" میں نے اس کی بات کاٹ کر پوچھا۔

"یہ چھپا سرائے کا کوئی مضافاتی ویرانہ ہے جہاں ان لوگوں کا مستقل کیمپ قائم ہے۔ شاید ہیروئن اور انسانوں کی اسمگلنگ میں اس اڈے کو ٹرانزٹ کیمپ کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔"

"اور باہر کا کیا حال ہے؟" میں نے متجسس ہو کر سوال کیا۔

"بستر سے اٹھنے کا دم ہی نہیں ہے۔ زندگی کے احساس کے لیے اتنا کافی ہے کہ زبان چل رہی ہے۔"

"جن لوگوں کو بولنے کا ہیضہ ہوتا ہے وہ قبر میں بھی بولتے رہتے ہیں۔" سلطان شاہ زہریلی ہنسی کے ساتھ بولا۔ "تو کہنا پڑے گا کہ تم مُردوں میں ہو یا مر کر بول رہی ہو۔"

"لگتا ہے تمہارے ہوش میں آتے ہی گونگا بھی بولنے لگا" ربابہ بھی بولی "میں تو تمہیں تکلف سکھانے کے بارے میں سوچ رہی تھی۔ ڈیڈی نے تمہیں کسی لاڈلے بچے کی طرح بگاڑا ہوا ہے۔"

"کھانے پینے کے بارے میں کچھ سوچو" سلطان شاہ یک بیک سنجیدہ ہو گیا "اس حالت میں تو ہم مُردوں سے بھی بدتر ہو کر رہ گئے ہیں۔ یہی حال رہا تو رفتہ رفتہ زبان بھی جواب دے جائے گی۔"

میں نے بستر سے اٹھنے کی کوشش کی اور اس میں کامیاب بھی ہو گیا مگر اس مشقت کے نتیجے میں چند لمحوں کے لیے آنکھوں میں اندھیرا سا ناچ کر رہ گیا۔

"تم الگ الگ ہواؤں میں چھپے ہوئے پھر جیا سکتے ہو" ربابہ سلطان شاہ سے کہہ رہی تھی "میں نے صندل خان کی بہت ترغیبیں دیں لیکن وہ بالکل بھی نہ پسیجا۔ وہ تھوڑی دیر بعد دوبارہ آئے گا تم بھی بات کر لینا۔"

اس کمرے میں کوئی کھڑکی نہیں تھی۔ ایک دروازہ ہوا کے گزرنے کا واحد راستہ چھوڑ دیا گیا تھا جس پر ٹاٹ کا پردہ لہرا رہا تھا۔ اس وقت مجھے احساس ہوا کہ فضا میں خنکی کافی بڑھی ہوئی ہے۔ سورج غروب ہونے کے بعد وہ خنکی ہمارے لیے ناقابل برداشت بھی ثابت ہو سکتی تھی مگر اس کے مقابلے کے لیے وہاں کمبل یا اسی قسم کی کوئی اور چیز نظر نہیں آ رہی تھی۔ کمرے میں فرش پر ایک بڑی سی چٹائی اور مٹکے کے علاوہ کچھ بھی نہیں تھا۔

مٹکے پر نگاہ پڑتے ہی میرے جسم میں توانائی کی ایک نئی لہر دوڑ گئی۔ اس عالم میں پانی کی تھوڑی سی مقدار بھی ہمیں بہت بڑا سہارا دے سکتی تھی۔ میں اٹھا اور تقریباً جھومتا ہوا مٹکے کی طرف چل دیا۔ میری پیش قدمی پر وہ دونوں ہی حیران رہ گئے پھر انہوں نے بھی اپنی اپنی جگہ چھوڑنے کی کوششیں شروع کر دیں۔

میں لڑکھڑاتا اور سنبھلتا ہوا مٹکے کے قریب پہنچا تو اس میں پانی کی جھلک دیکھتے ہی میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ شاید صندل خان کو امید نہیں تھی کہ ہم میں سے کوئی چل کر اس مٹکے تک بھی پہنچ سکے گا ورنہ وہ لات مار کر اس مٹکے کو ہی توڑ دیتا۔ وہیں ایک پتھر پر کوزہ بھی رکھا ہوا تھا۔ میں نے صندل خان کی واپسی کے خوف سے نہایت تیزی کے ساتھ پانی نکال کر پینا شروع کر دیا۔ پانی ٹھنڈا اور بہت شفاف تھا۔

پانی کا پہلا گھونٹ معدے میں پہنچتے ہی میری رگوں میں زندگی سرایت کر گئی۔ اس وقت مجھے اندازہ ہوا کہ بن تولے اور بلاقیمت ملنے والا پانی بھی انسانی حیات کی نمو کے لیے کس قدر ناگزیر ہے۔ لوگ آب حیات کی تلاش میں بلاوجہ سرگرداں رہتے ہیں۔ پانی کا ہر وہ گھونٹ جو کسی زندگی کے پیاسے کو خلاف توقع مل جائے" آب حیات ہوتا ہے۔ مگر میں جانتا تھا کہ خالی پیٹ زیادہ پانی پینے سے ابکائیوں کا اذیت ناک سلسلہ شروع ہو سکتا تھا اس لیے میں نے ایک کوزے پر اکتفا کرتے ہوئے" اسے دوبارہ فوراً ان کے لیے بھر لیا فوری طور پر باہر کا جائزہ لینے کے مقابلے میں یہ بات زیادہ اہم تھی کہ ہم صندل خان کی واپسی سے پہلے پانی کی تھوڑی بہت مقدار اپنے جسموں میں پہنچا کر اپنی کچھ توانائی بحال کر لیتے۔

خوف اور پیاس ایسی ظالم شے ہے کہ وہ دونوں جو اپنی جگہوں سے ہلنے کے قابل بھی نہیں تھے میری دیکھا دیکھی اپنے بستر چھوڑ کر اٹھ چکے تھے۔ میں نے ان دونوں کو باری باری پانی پلایا۔ آخر میں میں نے مزید ایک کوزہ اپنے پیٹ میں اتارا۔ دونوں بھی مدہوش کی طرح میرے پیچھے لگے ہوئے تھے۔ پیاس سے نجات حاصل کرنے کے بعد ہم تینوں اس پتھریلے کمرے سے باہر نکلے تو ڈھلتے ہوئے سورج کی زرد کرنوں میں ہمارے سامنے سنگلاخ اور بھوری چٹانوں کا ایک لامتناہی سلسلہ پھیلا ہوا تھا جس کے آگے صرف نیلا آسمان نظر آ رہا تھا۔

ہمارا کمرہ ایک تنگ جگہ پر بنا ہوا تھا۔ کچھ فاصلے پر ایک عجیب اور خوفناک شخص اونچی سی چٹان پر رائفل سنبھالے موجود تھا۔ اس کے سر پر بہت بڑی پگڑی اور سینے پر لمبی سی سیاہ داڑھی لہرا رہی تھی۔ ہم پر نگاہ پڑتے ہی اس نے درشت آواز میں چیخ کر کچھ کہا۔ اس کا ایک لفظ بھی ہمارے پلے نہیں پڑ سکا۔ میں نے اسے مخاطب کرنے کا ارادہ کیا ہی تھا کہ اس نے رائفل کی نال سیدھی کی اور نشانہ لیے بغیر وحشت کے عالم میں گولیوں کی بوچھاڑ کے ساتھ فائر کر دیا۔ اس کی چلائی ہوئی گولی نے ہم سے چند گز کے فاصلے پر چٹان کے ریزے اڑا کر رکھ دیے۔ ہم بوکھلاہٹ کے عالم میں پلٹ کر اسی پتھریلے کمرے کی طرف دوڑ پڑے جہاں سے برآمد ہوئے تھے۔ ہم

چٹانوں کے اندر پہنچنے تک وہ شخص دوسرا فائر بھی کر چکا تھا۔ اس بار گولی ہمارے عقب میں پڑی تھی اور باریک سنگریزوں کی برسات ہمارے جسموں تک بھی پہنچی تھی۔ وہ بلاشبہ بہترین نشانہ باز تھا اور ایک لمحہ بھی ضائع کیے بغیر اپنی مرضی کے مقام پر فائر کرنے پر قادر تھا۔ اگر اس نے ہمیں خوف زدہ کرنے کے بجائے مارنے کا ارادہ کرلیا ہوتا تو آناً فاناً میں ہماری تعداد نصف ہو سکتی تھی۔ میرے لیے وہ تجربہ بہت وحشت انگیز تھا۔

"اس سے تو بہتر تھا کہ ہم زون کو انگ فو کے آدمیوں کے ہی ہاتھ لگ جاتے" اندر پہنچنے کے بعد ویرا نے ہانپتے ہوئے متنفر آمیز لہجے میں کہا "یہ تو بالکل ہی اجڈ ہیں۔"

"بھول جاؤ، ان سب کو بھول جاؤ" سلطان شاہ بڑبڑایا "ہماری بداعمالیاں ہمیں ان پہاڑوں میں لائی ہیں۔ ایک دن انہی کی رائفلوں سے نکلی ہوئی گولیاں ہمارے بھیجے اڑا دیں گی۔"

"صندل خان نے ہمیں بلاوجہ آزاد نہیں چھوڑا ہوا ہے" میں نے پر تشویش نظروں سے ان کے زرد چہروں کا جائزہ لیتے ہوئے کہا "اب وہ اپنے علاقے میں ہیں اور رازداری کی الجھن میں پڑے بغیر اپنے فیصلوں کو نافذ کرنے کا اختیار رکھتے ہیں۔ ہمیں یہاں ہر قدم پھونک پھونک کر رکھنا ہوگا۔"

"ہم نے بے نتیجہ محاذ آرائی مول لے کر بد مد کے آدمیوں کو بھی اپنا دشمن بنالیا۔ پتا نہیں وہ واپس جا کر اپنے اختیار کو کچھ بتاتے بھی ہیں یا اتفاقاً خاموش رہتے ہیں" غزالہ نے ایک اور کمزور پہلو پر روشنی ڈالی "یہاں کے حالات بتا رہے ہیں کہ ہم اپنی مرضی سے ان پہاڑوں سے نہیں نکل سکیں گے۔"

"ناامیدی کی ضرورت نہیں" میں نے کہا "قابل غور بات یہ ہے کہ سارے مسائل اور مشکلات کے باوجود انہوں نے ہم کو زندہ رکھا ہوا ہے۔ ابھی یہ دیکھنا باقی ہے کہ سردار پائندہ گل ہم سے کیا چاہتا ہے۔"

"سیدھی سی بات ہے کہ وہ جنت گل کے معاملے میں تمہیں مجرم قرار دے چکا ہے" سلطان شاہ کے دوٹوک الفاظ نے مجھے بری طرح چونکا دیا "اب وہ تمہیں اپنے ہاتھوں سے سزا دینا چاہتا ہے۔"

میں نے پہلے سلطان شاہ پھر ویرا کی طرف دیکھا اور مجرمانہ احساس کے ساتھ بولا "میں نے فلیٹ ہی میں غزالہ اور سلطان شاہ کو اس بارے میں اعتماد میں لے لیا تھا۔ مجھے واقعات کی تیز رفتاری کا اندازہ نہیں تھا کہ ہم اسی رات سردار کے قیدی بن جائیں گے لیکن میری چھٹی حس کہہ رہی تھی کہ جنت گل کا قصہ جلد یا بدیر سر ضرور اٹھائے گا اور تم خفت سے دوچار ہو جاؤ گے۔"

میں نے چور نظروں سے غزالہ کی طرف دیکھا لیکن وہ میری طرف متوجہ نہیں تھی۔ شاید وہ اس موقعے پر نظریں چار کر کے مجھے شرمندہ نہیں کرنا چاہتی تھی۔

اس بارے میں ویرا کا مجرمانہ احساس اداکاری سے زیادہ نہیں تھا۔ میں نے خود ہی اس سے فرمائش کی تھی کہ وہ موقع دیکھ کر جنت گل کا قصہ غزالہ کے کانوں سے گزار دے اور اس نے میری فرمائش بحسن و خوبی پوری کر کے مجھے ایک بہت بڑی دشواری سے بچالیا تھا۔

میں نے اپنی پوزیشن مزید مضبوط کرنے کے لیے ویرا پر خفگی کا اظہار کرتے ہوئے کہا "کیا میں نے تمہیں اس لیے اعتماد میں لیا تھا کہ تم وہ کہانی ہر ایک کو سناتی پھرو؟"

"یہ دونوں ہر ایک کے زمرے میں نہیں آتے" ویرا نے ناز سے کہا "اچھا ہی ہوا کہ میں نے یہ کام پہلے کرلیا۔ ممکن ہے وہ حالات میں تمہاری اس کہانی پر غزالہ تک یقین نہ کرتی۔ وہ بعد میں زیادہ برا عذر بن کر رہ جاتی۔ اور پھر سردار پائندہ گل تو وہی قصہ اٹھائے گا۔ شاید اسے یقین نہیں آسکا کہ تم جان کے خوف کی وجہ سے جنت گل کے اشاروں پر ناچنے کے لیے مجبور ہو گئے تھے۔"

"بظاہر یہی معلوم ہوتا ہے۔ اصل بات تو سنگدل سردار تک پہنچنے کے بعد ہی سامنے آسکے گی" میں نے دھیمے سے کہا۔

"ویرا! کیا ہم اس ناخوش گوار ذکر کو فی الحال بھول نہیں سکتے؟" اچانک غزالہ نے بدمزگی سے کہا "جو ہو چکا اس پر مٹی ڈالو، جو ہونا ہے وہ ہر حال میں ہو کر رہے گا۔"

ویرا کے جواب دینے سے پہلے ہی پتھریلے فرش پر کئی وزنی جوتوں کی دھمک سنائی دی پھر تین افراد دندناتے ہوئے ہمارے کمرے میں گھستے چلے آئے۔ وہ تینوں مسلح تھے اور ان کے تیور خراب تھے۔ ان میں صندل خان سب سے آگے تھا۔ اس کے کندھے سے سب مشین گن جھول رہی تھی جس میں پورا میگزین چڑھا ہوا تھا۔ اس کے پیچھے آنے والے افراد کی سرخ اور وحشت زدہ آنکھوں میں اس قدر تیز چمک تھی کہ ان سے نگاہیں ملانا دشوار تھا۔ وہ دراز قامت اور سرخ و سفید قبائلی بگڑے ہوئے ریوڑ کی طرح چوکنے تھے اور ان کی رائفلیں ان کے ہاتھوں میں مچل رہی تھیں۔ یہ اندازہ نہیں ہو سکا کہ ہم پر دو فائر کرنے والا ان میں شامل تھا یا نہیں؟

"تم لوگ باہر کیوں گئے تھے؟" صندل خان ہمارے قریب پہنچتے ہی برہمی سے بولا۔

"تم نے ہمیں باہر جانے سے منع نہیں کیا تھا صندل خان!" ویرا بہت سکون سے بولی۔

"میں آیا تو تم مرنے کے لیے سسک رہی تھیں" وہ دہاڑا "کیا سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ تم اپنے قدموں پر چل سکو گی۔ تم سب قیدی ہو، تمہیں یہاں تفریح اور چہل قدمی کے لیے نہیں لایا گیا ہے۔"

اس سے پہلے کہ ویرا پانی کا ذکر کرتی میں بول پڑا "اب ہم اسی کمرے میں رہیں گے لیکن ہماری ایک التجا ہے۔ بھوک سے برا

اس کا کوئی بندوبست ہونا چاہیے۔"

... آنکھوں سے مجھے کئی ثانیوں تک گھورتا رہا پھر ... بولا "تمہیں تو مر ہی جانا چاہیے۔ عبدل کے ساتھ ... کی تھی۔ اگر تم خان بابا کے بجائے قیدی نہ ہوتے تو ... پہنچا دیتا۔"

"... سرزمین تھی میں نے وہاں ہر چال چل کر دیکھ لی مگر ... اب ہم تمہاری سرزمین پر تمہارے قیدی ہیں اور خود کو ... حوالے کر چکے ہیں۔ یہاں کی سزا بڑی عجیب معلوم ہوتی ..."

اس کی شعلے برساتی ہوئی نگاہوں میں لمحہ بھر کے لیے نرماہٹ ... فوراً غائب ہو گئی اور وہ بھپر کر بولا "میں تمہیں کھلاؤں ... آدمیوں کو پہاڑوں میں دوڑا کر ہلکان کرتے پھرو؟"

"ہم تھک چکے ہیں۔ میں وعدہ کرتا ہوں کہ اب تمہارا وکیل ... ہم کوئی غلط حرکت نہیں کریں گے ہم نے سمجھ لیا ہے کہ ... کس جسے بچانا چاہے، اسے دنیا کی کوئی طاقت نہیں ... سکتی۔"

"خوب!" اس بار اس کے پتلے پتلے ہونٹوں پر استہزائیہ مسکراہٹ ابھر آئی "تو یہ قول ٹھیک ہی ہے کہ بھوک اور پیاس ... تک کا دماغ درست کر دیتی ہے۔" پھر اس نے اچانک ایک غیر متوقع سوال کیا "تم مسلمان ہو؟ تم تینوں؟ یہ ہم تو ...؟"

"میں بھی مسلمان ہوں" ویرا جھٹ سے بول پڑی "میرا باپ ... تھا اور میرا نام فرزانہ ہے۔" اُس کے دعوے میں تسلسل تھا ... اس نے فلیٹ پر سردار یا منعو قلی کو اپنا نام فرزانہ بتایا تھا پھر ... عبدل کو اپنے پاکستانی باپ کی کہانی سنانے بیٹھ گئی تھی۔

"ہم تینوں پکے مسلمان ہیں" میں نے ویرا کی تردید کیے بغیر جلدی سے کہا۔

"تمہیں حلف لینا ہو گا کہ تم میرے ساتھ وعدہ خلافی نہیں ... اس کے بعد تمہارے کھانے پینے کا بندوبست کرایا جا سکے ... صرف تمہاری باتوں پر آنکھیں بند کر کے اعتبار نہیں ..."

"میں تیار ہوں" میں نے آہستگی سے جواب دیا "لیکن کیا یہ ... نہیں ہے کہ تم ہیروئن کا دھندا کرنے کے باوجود ... باتیں کرتے ہو؟"

"بکواس بند کرو!" وہ زمین پر زور سے پیر مار کر دہاڑا "ایک ... میرا ایمان ہے روزی کمانے کے لیے کوئی اپنے ... نہیں چھوڑ سکتا۔" پھر وہ ایک جھٹکے سے مڑ گیا "میرے ..."

"... اس لیے میں اُس سے یہ پوچھنے کی ... کر سکا کہ روزی کمانے کے لیے ایمان کو نہیں چھوڑا جا سکتا تو ایمان برقرار رکھنے کے لیے گندی روزی کو چھوڑنے میں کیا قباحت تھی؟

وہ ہمیں لے کر اس کمرے سے باہر نکلا تو پگڈنڈی کے سامنے والی چٹان پر موجود رائفل بردار محافظ بدستور وہیں نظر آ رہا تھا۔ صندل خان نے رک کر اونچی آواز اور کسی نامانوس زبان میں سے کچھ ہدایات دیں اور وہ ناہموار پتھروں کو عبور کرتا ہوا ہمارے ساتھ آ ملا۔ صندل خان اس سے پہلے ہی داہنی طرف مڑ چکا تھا اور ہم سب اُس کی تقلید کر رہے تھے۔ تین میں سے دو محافظ ہمارے پیچھے ہو لیے تھے۔ آخر میں آنے والا، ہمارے اور صندل خان کے درمیان چل رہا تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے جنگ و جدل کے معاملات ان کے خمیر میں شامل ہوں۔ وہ سب کچھ کہے یا بتائے بغیر یہ جانتے تھے کہ انہیں کس وقت کیا کرنا ہے۔

جوں ہی ہم اپنے کمرے کی اوٹ سے نکل کر قدرے نشیب میں اترے تو میں یہ دیکھ کر حیران رہ گیا کہ اس سنگلاخ ویرانے میں صرف وہی ایک کمرہ نہیں تھا بلکہ اس کے پیچھے اسی قسم کا ایک وسیع سنگی احاطہ نظر آ رہا تھا جس میں بڑی بڑی چھتوں والے کئی کمرے نظر آ رہے تھے اور ایک طرف بنی ہوئی عمارت کی چمنی میں سے سرمئی دھواں بل کھاتا ہوا دھیرے دھیرے وادی میں پھیل رہا تھا۔ صندل خان ہماری اسی عمارت کی طرف راہنمائی کر رہا تھا جو ہم کو بہت قریب نظر آ رہی تھی۔

بظاہر وہ فاصلہ چند منٹ سے زیادہ کا نہیں تھا لیکن پر پیچ چٹانوں میں سے گزر کر نشیب میں اترنے کی وجہ سے ہر مرتبہ ایسے مقامات بھی آئے جب وہ وسیع مکان اور اس کی چمنی سے نکلتا ہوا دھواں تک ہماری نگاہوں سے اوجھل ہو گیا۔ تقریباً بیس منٹ تک مسلسل چلتے رہنے کے بعد ہم احاطے کے سامنے پہنچے تو فضا میں موجود بھنتے ہوئے گوشت کی اشتہا انگیز بو نے مجھے بے چین کر دیا۔

مجھے حیرت تھی کہ ہمارے کمرے سے اس وسیع و عریض ایریا کا فاصلہ اتنا زیادہ تھا تو صندل خان فائر ہونے کے فوراً بعد ہی ہم تک کیسے پہنچ گیا تھا لیکن وہ سوال کرنے کا موقع نہیں تھا۔ میں خاموشی کے ساتھ صندل خان کے پیچھے چلتا رہا۔

اس احاطے کی دیوار بھی پتھروں کو ایک دوسرے پر جما کر بنائی گئی تھی۔ دیوار کی موٹائی کسی بھی طرح دو فٹ سے کم نہیں تھی۔ پتھروں کے درمیان سے جھانکتی ہوئی خالی درزیں اس بات کی غمازی کر رہی تھیں کہ کوہستانی باشندوں نے ان پتھروں کو آپس میں جوڑنے کی کوئی ضرورت محسوس نہیں کی تھی۔

وہ ایک منزلہ حویلی قدیم اور روایتی انداز میں بنائی گئی تھی۔ اندر داخل ہوتے ہی وسیع و عریض صحن تھا۔ اس سے آگے پھوس کے چھپروں کا دالان تھا جس کے سروں پر درختوں کے تنے گاڑ کر ستونوں کا کام لیا گیا تھا۔ اس دالان کے بعد کمرے بنے ہوئے تھے۔ احاطے کی دیوار کے ساتھ جا بجا تخت جان بچھائے ہوئے

فروغ دے رہے ہیں۔ اس سے ہماری آمدنی بری طرح متاثر ہوئی ہے۔"

"لیکن تم لوگ پھر بھی پہلے سے زیادہ مضبوط اور خوش حال ہوتے جا رہے ہو۔" ویرا بولی۔

اس نے اپنا گلاس خالی کر کے ویرا کے آگے رکھ دیا۔ ویرا اس میں واڈکا انڈیلنے لگی تو وہ بولا "پہلے ہم افیم کی فصل نقد بیچ کر اپنا پیٹ پالتے تھے۔ اب افیم میں کچھ نہیں رکھا۔ اسی لیے ہم اس سے ہیروئن بنانے پر مجبور ہیں۔ ہیروئن کی بہت مانگ ہے اور اسی وجہ سے ہم زور پکڑتے جا رہے ہیں۔ عمدہ مال بنانے والوں کو پورے سال کی پیشگی ادائیگیاں کر کے پابند کر لیا جاتا ہے۔ اس میں بھی نئے لوگ سر اٹھا رہے ہیں لیکن سب مل کر بھی خریداروں کی مانگ پوری نہیں کر پا رہے اس لیے یہ کام فی الحال زوروں پر ہے۔ کل کو اگر کوئی نئی چیز بازار میں لے آئے تو ہیروئن کی اصل لاگت ملنی بھی مشکل ہو جائے گی۔ مگر وہ وقت ابھی کچھ دور نظر آتا ہے۔"

وہ بظاہر پہاڑوں میں محصور رہنے والا ایک بے خبر قبائلی نظر آتا تھا لیکن اس کی جبلی صلاحیتیں قابل تعریف تھیں۔ ہیروئن کے بارے میں اس کے اندیشے بالکل ہی دوراز کار نہیں تھے۔ امریکا اور لاطینی امریکا کے ممالک میں جرائم پیشہ تنظیمیں کوکین کے فروغ کے لیے دن رات کام کر رہی تھیں۔ اس امر میں کوئی شبہ نہیں تھا کہ ہیروئن کے مقابلے میں کوکین ایک مہنگا نشہ تھا لیکن دولت مندوں کی دنیا میں اس کی زبردست مانگ تھی۔ اس کے دام گرانے کے لیے سرتوڑ کوششیں جاری تھیں تاکہ اسے ہیروئن کے مقابل صف آرا کیا جا سکے کیونکہ کوکین کے خام مال کے سلسلے میں سفید فام خود کفیل تھے۔ اس کے لیے انہیں زرد اور رنگ دار قوموں پر انحصار کرنے کی ضرورت نہیں تھی۔

میرے لیے اس کی باتیں بہت خیال انگیز تھیں۔ ہیروئن کی پیداوار اور وبائی فروغ کے بارے میں پاکستان اور سرحد پار کے قبائلی علاقوں کے کردار کے بارے میں، میں بہت کچھ سنتا رہا تھا۔ فوج میں شمولیت کے دوران میں اور اس کے بعد میں جن تجربات سے گزرا تھا انہوں نے ثابت کر دیا تھا کہ ہمارے ملک کے شہروں اور قصبوں میں شمال مغربی سرحدوں سے ہیروئن کی یلغار ہو رہی تھی مگر وہ پہلا موقع تھا کہ میں خود اس خطہ زمین پر موجود تھا اور وہاں کے ایک باسی سے اس کی آپ بیتی سن رہا تھا۔

افغانستان میں ہونے والی لڑائی کو خواہ کوئی نام دیا جاتا، اس کے سیاسی اور معاشی پہلوؤں پر کسی بھی انداز میں رائے زنی کی جاتی لیکن یہ ایک مسلمہ حقیقت تھی کہ اس جنگ نے پاکستان پر خطرناک اخلاقی اور معاشرتی اثرات مرتب کیے تھے۔ منشیات، ہتھیاروں کو کھلے بازار کی جنس بنا کر جرائم، تشدد، ہیجان پسندی، دہشت گردی اور لوٹ مار کو اتنی تیزی سے فروغ دیا تھا جو پچیس برس سے زائد مدت گزر جانے کے باوجود چشم فلک نے نہیں دیکھی

تھی۔ ہتھیاروں کے ساتھ منشیات بلکہ خاص طور پر ہیروئن
حیران کن مقبولیت حاصل کی تھی۔ ان دونوں بلاؤں نے
اور ابھرتی ہوئی نسل کو تاک کر اپنا نشانہ بنایا تھا۔

آبادی کے بڑھتے ہوئے دباؤ اور محدود وسائل کے
شدید سے وجود میں آنے والی معاشی محرومیوں نے نوجوانوں
بری طرح برباد کیا تھا۔ روزگار سے محروم نوجوانوں کی عزت
قدم قدم پر جراحت میں مبتلا ہو رہی تھی۔ اس جنگ نے
بے مراد نوجوانوں کے بے کراں ہجوم کو دو تحفوں سے نوازا
جن میں معاشرے سے بغاوت کرنے اور سرکشی اپنانے کا
انہوں نے اپنے توانا بازوؤں میں کلاشنکوف سنبھال کر اپنا
حق چھین لینے کا فیصلہ کر لیا تھا۔ جو بے حوصلہ تھے اور اپنے
سے گریز یا فرار حاصل کرنا چاہتے تھے انہوں نے ہیروئن کے
میں پناہ ڈھونڈلی تھی۔ ایسے محروم اور بے عمل نوجوان جب
کا جسم دہکا کر اس کا دھواں اپنے پھیپھڑوں میں کھینچتے تھے تو
خوابوں میں رنگ و شباب کی ہزاروں کہکشائیں جھلملانے
تھیں۔ نالیوں، کوڑا گھروں اور گندی گزرگاہوں پر مدہوش
ہوئے نوجوان ثروت و اقتدار کے جھوٹے خوابوں میں کھو
کو زندگی کی معراج سمجھنے لگے تھے۔ ہیروئن کا نشہ انہیں
میں وہ سب عطا کر دیتا تھا جس سے وہ اپنی جیتی جاگتی زندگی
سدا محروم رہتے تھے۔ وہ ہیروئن پیتے تھے اور پھر پیتے ہی چلے
تھے حتیٰ کہ ان کے لاغر جسموں، استخوانی چہروں، بے نور
گندے ناخنوں اور خشک ہونٹوں پر موت کے سرد سائے
خاموشی سے سایہ فگن ہو جاتے تھے۔

جب کہیں کوئی جنگ لڑی جاتی ہے تو وہ سب سے پہلے
قرب و جوار میں اخلاق کا خاتمہ کرتی ہے۔ کلاشنکوف چلانے
سورما ہوں یا ہیروئن پینے والے بزدل، دونوں طبقات ہی اخلاق
بربادی کے نتیجے میں وجود میں آئے تھے اور اس اخلاق کو
جنگ نے نگل لیا تھا جو ان دنوں ہماری سرحدوں پر لڑی جا رہی
لیکن اس نے اپنے اثرات سرحد سے سینکڑوں میل
پہنچا دیے تھے۔ شٹنارا دیلی کا صندل خان، روسی واڈکا پی
صاف اور سادہ الفاظ میں ان ہی پیچیدہ حقیقتوں کی نشاندہی
جو روح اور جسم کی طرح ایک دوسرے میں پیوست
تھیں لیکن بادی النظر میں ایک دوسرے سے بے تعلق
تھیں۔

شام رات میں ڈھل گئی۔ مشعلوں کی روشنی تیز ہوا
کے جھونکوں کے ساتھ بھڑکتے ہوئے شعلوں کی وجہ سے
کے سائے آوارہ روحوں کی طرح گھٹ بڑھ کر ادھر ادھر
تھے۔ واڈکا کا دوسرا گلاس خالی کرنے کے بعد صندل
آنکھوں میں خمار کے سرخ ڈورے تیرنے لگے تھے
ارادے سے زیادہ کسی حیوانی جبلت کے تحت ویرا میں

رہا تھا۔ لیکن وہ بہکا بہکا ساتھا اور وریا "اپنی مخمور آنکھیں اس کی آنکھوں میں ڈال کر پر سرور لہجے میں باتیں کر رہی تھی۔ وہ ہم لوگوں کی ساقی گری کرتے ہوئے' واڈکا کی بوتل دیکھتے دیکھتے خالی کرتی جارہی تھی اور کمل پر رکھی ہوئی مٹی کی پیالی جلی ہوئی دیا سلائیوں "راکھ اور سگریٹ کے سوختہ ٹکڑوں سے بھرتی جارہی تھی اور مجھے تنور میں بھونے جانے والے گوشت کی بھینی بھینی خوشبو بے چین کرنے لگی تھی۔

"برادر صندل خان!" آخر کار سلطان شاہ نے دھیمے سے پکارا "تم تو جانا نہیں کب تک یوں ہی شراب پیتے رہو گے۔ اس میں نشے کے ساتھ طاقت بھی ہوتی ہے۔ ہم دونوں بھوک سے بے حال ہوئے جارہے ہیں۔"

"تم بھی پینی شروع کر دو" صندل خان مخمور ہنسی کے ساتھ بولا۔

"زیادہ دیر تک تنور میں رہنے سے گوشت سوکھ کر اکڑنا شروع ہو جائے گا" میں نے کہا "دسترخوان لگوا لیا جائے تو کھانے کے ساتھ پینے کا دور بھی چلتا رہے گا۔ رات اپنی ہی ہے۔"

"خوب! تم تو خاندانی بھٹیارے معلوم ہوتے ہو" صندل خان نے جھوم کر قہقہہ لگایا پھر اونچی آواز میں کسی کو پکارا۔ دالان سے فوراً ہی ایک محافظ مؤدبانہ انداز میں اندر آموجود ہوا۔ صندل خان نے مقامی بولی میں اسے مختصری ہدایات دیں اور وہ تیز رفتاری کے ساتھ واپس لوٹ گیا۔

"نشے میں یہ نہ بھول جانا کہ تم چاروں میرے قیدی ہو" صندل خان تیسرے گلاس سے انصاف کرتے ہوئے بولا "پینے پلانے کے دوران میں میں رشتوں کا خیال بالکل بھلا دیتا ہوں۔"

"فکر نہ کرو۔ یہ بھول گئے تو ہم یاد دلا دیں گے" سلطان شاہ نے لقمہ دیا "ہم دونوں نے شراب کی ایک بوند بھی نہیں چکھی ہے۔ ہماری انتڑیاں اب خشکی سے قل کھانے لگی ہیں۔"

اسی وقت ایک آدمی منقش چوبی چوکی لے آیا جو جھک جھک کر ہمارے درمیان رکھ دی گئی۔ ململ کے چھپے ہوئے کلف دار دوپٹوں سے ملتے جلتے رنگین کپڑے ہم پانچوں کے حوالے کیے گئے اور ہم اس گول چوکی کے گرد بیٹھ گئے۔ چند لمحوں بعد دو آدمی تانبے کے قلعی دار تھال میں سالم دنبہ لے آئے جس میں سے نکلنے والی گرم گرم بھاپ نے پورے کمرے کو اشتہا انگیز خوشبو سے بھر دیا۔

اس تھال میں دنبے کے گرد پیاز کے لچھے' ٹماٹر' کھیرے اور پودینے کے پتے بچھے ہوئے تھے۔ اس میں پانچ تیز دھار چھریاں اور اتنی ہی نوکدار سلائیں بھی تھیں جن کے دستے اخروٹ کی نقش دار لکڑی کے تھے۔

"بسم اللہ!" صندل خان نے ہماری طرف دیکھ کر داہنے ہاتھ میں چھری اور بائیں ہاتھ میں سلائی اٹھالی۔ اس نے سلائی کی نوک دنبے کے سینے میں پیوست کر کے چھری سے ملائیاں کاٹنے کا آغاز کر دیا۔ سلطان شاہ نے اسی عمل کی ابتدا پیٹ کے پردوں سے کی پھر ان ہی دونوں نے صفائی کے دھاگے نکال کر دنبے کو درمیان سے چیر دیا۔ پیٹ میں بھرے ہوئے چاولوں کی مہک نے ہم سب کو کھانے پر ٹوٹ پڑنے پر مجبور کر دیا۔

وریا کے لیے وہ ایک انوکھا اور دلچسپ تجربہ تھا کہ سب لوگ ایک ہی تھال میں ہاتھوں سے کھا رہے تھے۔ صندل خان نے سیر چشمی کا مظاہرہ کرتے ہوئے دنبے کی چاروں ٹانگیں ہم لوگوں کے حوالے کر دیں اور ہمارے اصرار کے باوجود خود بھی ہوا پسلی اور چانپ لے کر بیٹھ گیا جس میں خالص روغنی ریشوں کے علاوہ کچھ نہیں تھا۔ اس نے چانپ الگ کرنے کے بعد کلف دار دوپٹے سے ہاتھ صاف کیے تو ہمیں ان رنگین کپڑوں کا صحیح مصرف بھی معلوم ہو گیا جو بظاہر صرف آرائشی معلوم ہو رہے تھے۔

گوشت اس قدر لذیذ اور نرم تھا کہ طویل فاقہ کشی کے بعد وہ ذائقہ میسر آنے پر ہم سب ہی بے تحاشا تعریفوں پر مجبور ہو گئے۔ صندل خان نے چانپ کا ایک بڑا سا ٹکڑا منہ میں رکھ کر لمبے لمبے چاولوں کا ایک لقمہ اپنے منہ میں ڈالا پھر سہلاتے ہوئے بمشکل تمام بولا "اس پر تمہاری مہر تھی ورنہ یہ خاص کھانا ہم لوگوں نے اپنے لیے تیار کرایا تھا۔ مجھے تندوری گوشت بہت مرغوب ہے" لقمہ چبانے کے بعد اس نے گلاس منہ سے لگا لیا۔

"میں نے روئے زمین پر اس سے زیادہ لذیذ چیز آج تک نہیں کھائی" وریا نے گوشت ران کے ایک ٹکڑے کو دانتوں سے ادھیڑنے کے بعد بولی "ہر چیز کا تناسب بے مثال ہے۔ واڈکا کے بعد اس سے زیادہ شاندار کھانا تو شاید کسی زار کو بھی نصیب نہ ہوا ہو گا۔"

ابتدا میں میرا خیال تھا کہ وہ سالم دنبہ ہم پانچوں کے لیے ضرورت سے بہت زیادہ تھا لیکن دیکھتے ہی دیکھتے اس تھال میں ہڈیوں کا ڈھیر پڑا رہ گیا۔ گوشت کا ہر ریشہ' پوری سفاد سمیت ہمارے جسموں میں اتر چکا تھا۔ پیٹ بھر گیا تھا لیکن نیت نہیں بھری تھی۔ وریا نے اس پہاڑی کھانے کی صحیح ترین تعریف کی تھی۔

میں نے چھری اور سلائی تھال میں ڈال کر اپنا گلاس خالی کر دیا۔

"صرف ایک ہی دنبہ تیار کیا گیا تھا؟" وریا نے صندل خان کی طرف دیکھتے ہوئے مخمور اور پُر امید آواز میں سوال کیا۔ اس کی نظروں سے تمنا دین صاف ظاہر ہو رہا تھا۔

"آج کے لیے یہی کافی تھا" وہ قہقہہ مار کر بولا "اگلی رات ہمیں بسر کرنی پڑی تو کل دو بھیڑیں بھنواؤں گا۔ تندوری بھیڑ کھانے کے بعد تم آج والے دنبے کو بھی بھول جاؤ گی۔ ان پہاڑوں کی کڑی زندگی ہم گوشت کھا کر گزارتے ہیں۔ اس ہنر میں ہم لوگ دور دور تک شہرت رکھتے ہیں۔"

غزال اور سلطان شاہ نے سرسبز سرحوں سے ڈھکی ہوئی مٹی کی صراحی سے پانی پیا۔ وریا کے لیے وہ صراحی بھی حیران کن ثابت

ہوئی۔ ململ کے رنگین رومالوں سے ہاتھ اور منہ صاف کر کے جب انہیں تپائی پر رکھ دیا گیا تو دو خدمت گار آئے اور چوکی کو اسی طرح اٹھا کر لے گئے۔

رازکا نے میری کمزوری پر زیادہ اثر نہیں ڈالا تھا لیکن اس مرغن غذا سے شکم سیر ہونے کے بعد میرے اعصاب پر گہرا خمار طاری ہونے لگا۔ دریا ایک گدی کو تکیہ بنا کر بیخ کمبلوں پر دراز ہوگئی۔ لیکن صندل خان پر خودی کا طاری معلوم ہوتا تھا۔ اتنا کھا لینے کے بعد بھی وہ پینے پر تلا ہوا تھا۔

صندل خان کے اصرار پر مجھے اس کا ساتھ دینا پڑا۔ دریا نے فوراً ہی کان پکڑ لیے تھے۔ چوتھا گلاس خالی ہونے تک صندل خان بھی لہرانے لگا اور اسی وقت سیاہ قہوے کی پیالیاں آگئیں۔

صندل خان پر بھی اچانک ہی گہرا نشہ سوار ہوا تھا۔ اس کی زبان لڑکھڑانے لگی تھی۔ اس نے ہمیں آگاہ کیا کہ سیاہ قہوہ مرغن رنجے کو ہضم کرنے کے لیے بہت ضروری تھا۔ سگریٹوں کا دھواں اڑاتے ہوئے ہم نے خاموشی کے ساتھ قہوے کی پیالیاں خالی کیں پھر ہر شخص کسل مند نظر آنے لگا۔ غزالہ ایک گدی لے کر کچھ فاصلے پر دراز ہوگئی۔ صندل خان نے اٹھنا چاہا لیکن اپنی جگہ پر لڑکھڑا کر رہ گیا۔

لمحہ بھر کے لیے میرے دماغ میں فتور پیدا ہوا کہ اسے زیر کرنے کے لیے وہ بہترین موقع تھا لیکن فوراً ہی مجھے اپنا حلف یاد آگیا۔ پھر یہ بھی یاد آیا کہ باہر بیٹھے ہوئے رائفل بردار محافظ نشے میں نہیں تھے وہ صندل خان کی حفاظت کے لیے ہماری [illegible] کر سکتے تھے تیسرا خیال یہ آیا کہ ہم نے دوستانہ ماحول میں بادہ نوشی کرنے کے بعد ایک ہی دسترخوان پر اس کا نمک کھایا تھا۔ اس وقت ہماری کوئی بھی شرارت نمک حرامی سے کم نہ ہوتی۔

باہر والے شاید اندر کی صورت حال سے غافل نہیں تھے۔ صندل خان کے لڑکھڑاتے ہی ادھر سے ایک نیم وحشی شخص اندر داخل ہوا پھر وہ صندل خان کی بغلوں میں ہاتھ دے کر آہستہ آہستہ اپنے ساتھ باہر لے گیا۔ اس وقت صندل خان کی آنکھیں خمار سے بند ہوئی جا رہی تھیں۔

وہ ہماری شب بسری کے بارے میں شاید پہلے ہی ہدایات دے چکا تھا کیونکہ چند منٹ بعد ایک شخص نے چار روئی کے کمبل ہمیں اوڑھنے کو دیے جو فضا میں بڑھتی ہوئی خنکی کے پیش نظر بہت ضروری تھے۔ البتہ وہ شخص رازکا کی بوتل لے گیا۔ گلاسوں کے ساتھ سرپوش دار صراحی رہی پڑی رہ گئی۔ جاتے جاتے اس نے در دیوار کی مشعلیں بھی بجھا دی تھیں لیکن نیم سوختہ مشعل کی روشنی اس کمرے کو قدرے ابھی تک منور رکھنے کے لیے کافی تھی۔

"آج صندل خان نے ہماری مدارات کر کے پچھلے کئی دنوں کی مایوسی کو بالکل دھو ڈالا ہے۔ میں خود بھی بڑا حوصلہ اور تازگی محسوس کر رہی ہوں" دریا نے اپنے پیروں پر کمبل ڈالنے کے بعد کہا۔

"تازگی نہیں، یہ روسی شراب کا نشہ ہے" سلطان شاہ نے جھنجھلائی ہوئی آواز میں کہا "صندل خان کھلا پلا کر مارنے کا قائل معلوم ہوتا ہے۔ اس نے تم دونوں کو حلق تک شراب پلا دی ہے۔"

"شرابیوں کی بھی ایک برادری ہوتی ہے" غزالہ نے اس کا ساتھ دیتے ہوئے کہا "تم نے دیکھا کہ یہ تینوں کس قدر گھل مل کر باتیں کر رہے تھے؟ معلوم ہی نہیں ہو رہا تھا کہ ان میں سے شکار کون ہے اور شکاری کون؟"

"تم دونوں جلتے رہو۔ آج کی دعوت کے خاص مہمان ہم دونوں ہی تھے" دریا بولی "اگر یہاں شراب نوشی میں اس کا ساتھ دینے والے موجود نہ ہوتے تو وہ اپنے محافظوں اور خدمت گاروں میں جا بیٹھتا اور ہمارے مقدر میں وہ پھیکا شوربہ آتا جو آج دوسروں نے ہمیں کوس کوس کر پیا ہوگا۔"

"تمہاری سوچ پینے سے شروع ہو کر کھانے پر ختم ہو جاتی ہے" سلطان شاہ جل کر بولا "تمہیں شنگاراریلی پہنچ کر پتا چلے گا کہ تم روس کے بادشاہوں کی کون سی نسل سے تعلق رکھتی ہو۔"

وہ دونوں الجھتے رہے لیکن میرے ذہن پر نیند کے سرور کا غلبہ ہو چلا تھا۔ بچھے ہوئے گداز کمبلوں کے بعد جسم پر بھی لحاف اوڑھ لینے کے بعد یہ خمار بتدریج گہرا ہوتا چلا گیا اور میں تھوڑی ہی دیر میں نیند کی پرسکون وادیوں میں اترتا چلا گیا۔

اگلی صبح ہمیں جھنجھوڑ جھنجھوڑ کر گہری نیند سے بیدار کیا گیا۔ میں نے ہڑبڑا کر آنکھیں کھولیں تو باہر پھیلی ہوئی ناکافی روشنی سے اندازہ ہوا کہ سورج طلوع ہوئے زیادہ دیر نہیں ہوئی۔ رات کو ہونے والی عزت افزائی کے بعد صبح سویرے کی اس افراتفری سے طبیعت کو بہت کوفت ہوئی لیکن آنے والوں میں سے ایک نے اس افراتفری کا سبب بیان کر کے ہمیں قدرے مطمئن کر دیا۔

اس نے بتایا کہ ہمیں شنگاراریلی لے جانے کے لیے غیر متوقع طور پر گاڑیاں آپہنچی تھیں اور ہمیں جلد از جلد سفر کے لیے تیار ہو جانا تھا۔ اس کیمپ سے آدھے گھنٹے بعد روانگی عمل میں آنے کی صورت میں اسے پورا یقین تھا کہ اندھیرا پھیلنے سے پہلے وہ گاڑیاں منزل پر پہنچ جائیں گی۔ وہ انگریزی لہجے میں ٹوٹی پھوٹی اردو میں بول رہا تھا۔

ہمیں جگانے کے بعد وہ چلا گیا اور ہم تیزی کے ساتھ منہ ہاتھ دھونے میں مصروف ہو گئے۔ چند منٹ بعد ہمارا ناشتا آگیا جس میں بھونے ہوئے گرم گرم نان، شہد کی ایک پیالی، دہی اور ٹماٹروں کا رائتہ اور چائے کے چار بڑے پیالے شامل تھے۔ وہ ناشتا لذیذ اور معیاری نہ ہونے کے باوجود شکم پری کے لیے کافی تھا۔

ہم ان لوگوں کے بے سرو سامان قیدی تھے اس لیے ہماری تیاری کا ہونا اور نہ ہونا برابر تھا۔ میں سگریٹ نوشی کرتے ہوئے اگلے امکانات پر مغز زنی میں مصروف تھا کہ صندل خان آپہنچا۔

"تم لوگ روانگی کے لیے تیار ہو؟" اس نے آتے ہی بلند آواز میں سوال کیا۔
"ہم چاہتے تو ہم رات کو بھی کوچ کر سکتے تھے۔ تیاری سے پہلے کیا لینا ہے؟" میں نے جواب دیا۔
"چلو!" اس نے چند ثانیوں تک مجھے گھورنے کے بعد کہا۔ اس کے کئی مسلح قبائلی بھی اس کے ساتھ ہو لیے۔ ہم ان سب کے پیچھے رہے تھے۔
بھیڑوں اور بکریوں پر مشتمل "اس حویلی نما عمارت کے باہر دو جیپیں کھڑی ہوئی تھیں۔ جن کی پوری باڈی تو ہے کی بنی ہوئی تھی' نیپال کا نام و نشان تک نہ تھا۔ سورج آسمان کے مشرقی گوشوں سے کافی اوپر آ چکا تھا۔ صندل خان نے ایک بار اپنے آدمیوں کا تازہ جائزہ لیا۔ ان کی تعداد دس کے لگ بھگ تھی اور سب ہی پوری طرح مسلح تھے۔ ان میں چند کے شانوں سے لمبی نال والی دور مار رائفلیں جھول رہی تھیں۔ باقی افراد سب مشین گنوں سے لیس تھے۔ فاضل گولیوں کی چرمی پیٹیاں ان میں سے ہر ایک کے سینے پر بھی بندھی تھیں۔
"اگلی جیپ میرا آدمی چلائے گا۔ اس میں تم چاروں سفر کرو گے" صندل خان ہمیں بتانے لگا "پچھلی جیپ میں' میں اپنے ساتھیوں سمیت چلوں گا۔ تم نے راستے میں اپنے عہد سے بال برابر بھی انحراف کیا تو تمہیں عبرتناک سزا دی جائے گی۔ یہ یاد رکھنا کہ اب تم ایسے علاقے میں سفر کرو گے جہاں داخل ہونے کے ہزاروں راستے ہیں لیکن واپسی کا ہر راستہ سردار بائندہ گل کے نمک خواروں کی رائفلوں کی نال میں سے ہو کر گزرتا ہے۔ بھاگنے والے ہر صورت میں پکڑے اور مار لیے جاتے ہیں۔"
"تمہیں ہم سے کوئی شکایت نہیں ہوگی" سلطان شاہ نے پورے خلوص سے کہا "رات کی شاندار ضیافت میں تم نے ہمیں اپنا گرویدہ بنا لیا ہے۔ تخت راولی پہنچنے کے بعد ہی ہم اپنی رہائی کے بارے میں سوچیں گے۔"
"دعوت کو بھول جاؤ۔" اس نے تلخی سے کہا "رات گئی بات گئی۔ اب اس وہم و گمان میں نہ رہنا کہ ہمارے درمیان کا فاصلہ کم ہو گیا ہے۔ ہمارے لیے تم اب بھی خطرناک قیدی ہو۔"
"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" میں نے کہنا چاہا لیکن میرے بولتے ہی وہ سب بھڑک کر متوحش نگاہوں سے ادھر ادھر دیکھنے لگے جیسے کسی نادیدہ دشمن کو تلاش کر رہے ہوں۔ ہر ایک کا ہاتھ اپنے ہتھیار پر پہنچ گیا تھا۔ پل بھر میں وہ سب گولیاں برسانے کے لیے تیار ہو چکے تھے۔
صندل خان نے تیز اور پرجوش لہجے میں اپنے ساتھیوں سے کوئی سوال کیا۔ وہ سب بیک وقت بولنے لگے۔
"گھنٹیوں والے!" صندل خان غصیلی آواز میں غرایا۔ اس کا چہرہ سرخ ہو گیا تھا۔

اس کے بولنے پر میں نے اندازہ لگایا کہ وہاں دور دور تک کوئی نہیں تھا۔ بس اتنی سی تبدیلی رونما ہوئی تھی کہ فضا میں کسی گھنٹی کی ڈوبتی ابھرتی آواز سنائی دینے لگی تھی جو پہلے مفقود تھی۔
صندل خان نے اچانک ہی فضا میں گولی داغ دی۔ اس کے ساتھ وہاں قیامت کا شور برپا ہو گیا۔ اس کے آدمیوں نے چاروں طرف اندھا دھند گولیاں چلانی شروع کر دی تھیں۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے ان پر دیوانگی کا دورہ پڑ گیا ہو اور وہ ہوا سے لڑنے کی کوشش کر رہے ہوں۔
اچانک کافی دور دائیں ایک چٹان کی اوٹ سے کوئی بھیڑ زمین کو سونگھتی ہوئی باہر نکل آئی۔ میں نے فوراً ہی اندازہ لگا لیا کہ وہ آواز اسی بھیڑ کے گلے میں بندھی ہوئی گھنٹی سے نکل کر پھیل رہی تھی۔ میرے لیے حیران کن بات یہ تھی کہ ان بنجر چٹانوں میں وہ بھیڑ کہاں سے آ موجود ہوئی؟ اگر وہ جنگلی تھی تو اس کے گلے میں گھنٹی کس نے باندھی؟ وہ پالتو تھی تو ان ہی لوگوں کی ہو سکتی تھی کیونکہ اس ویرانے میں دور دور تک کسی آبادی کے آثار نہیں تھے۔ پھر وہ اپنی ہی پالتو بھیڑ کی گھنٹی کی آواز پر بھڑک کر دیوانگی میں کیوں مبتلا ہو گئے تھے؟
وہ عقابوں کی طرح چاروں طرف دیکھ رہے تھے اس لیے گھنٹی والی وہ بھیڑ ایک لمحے کے لیے بھی ان کی نظروں سے اوجھل نہ رہ سکی پھر بیک وقت کئی رائفلوں نے اس بھیڑ کے پرخچے اڑا دیے۔ بھیڑ کے ریزہ ریزہ ہو کر فضا میں اچھلتے ہی گھنٹی کی کئی تیز اور بے ربط آوازیں پیدا ہوئیں جو بتدریج معدوم ہو گئیں۔
بھیڑ کو مارنے ہی کئی مسلح افراد نے اس طرف دوڑ لگا دی۔ وہ بھیڑ کے پاس رکے بغیر اپنی رائفلیں وغیرہ تانتے ہوئے اس چٹان کی اوٹ میں گھس گئے جدھر سے وہ بھیڑ برآمد ہوئی تھی۔ صندل خان نے بے چینی کے ساتھ ٹہلنا شروع کر دیا۔ اس کے ساتھ رکنے والے پرامید نگاہوں سے اس کی طرف دیکھ رہے تھے جہاں ان کے ساتھی کسی کی تلاش میں غائب ہوئے تھے۔
ہمارے لیے وہ واقعہ بہت اہم اور حیرت انگیز ثابت ہوا تھا۔ صندل خان اور اس کے ساتھیوں نے جو کچھ کیا تھا اس کی کوئی عقلی توجیہہ ہو ہی نہیں سکتی تھی۔ بظاہر یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے گھنٹی والی اس بھیڑ کا تعلق ان کی کسی اوہام پرستانہ کمزوری سے رہا ہو اور وہ روانگی سے پہلے اسے فنا کرنے پر تل گئے ہوں۔
تر تول فائرنگ کے بعد فضا پر گمبھیر سناٹا چھا گیا تھا۔ بے تحاشا برسائی جانے والی گولیوں کے جلے ہوئے بارود کی بو نے آنکھوں اور نتھنوں میں سوزش سی پیدا کر دی تھی لیکن ہم چاروں سمیت کسی میں بھی ہمت نہیں تھی کہ اس بارے میں ذرا بھی لب کشائی کر سکے۔
وقت بہت دھیرے دھیرے گزرتا رہا۔ اعصاب پر چھائے ہوئے تناؤ میں لحظہ بہ لحظہ اضافہ ہوتا رہا۔ شاید جانے والے اپنے

نامعلوم شکاری کی تلاش میں خاصی دور نکل گئے تھے۔ خدا خدا کر کے دس منٹ بعد اُن میں سے پہلا آدمی نمودار ہوا۔ اس کے پیچھے بقیہ آدمی بھی اس چٹان کے پیچھے سے نکل آئے۔ میں نے صاف دیکھا کہ مردہ بھیڑ کے بے جان اور لہولہان لوتھڑوں کے قریب سے گزرتے ہوئے اُن میں سے ہر ایک نے حقارت کے ساتھ اُس پر تھوکنا ضروری سمجھا تھا۔

وہ قریب آئے تو ان کے چہروں سے مایوسی اور جھلاہٹ ٹپک رہی تھی۔ انہوں نے دور ہی سے اپنی بولی میں کچھ بولنا شروع کر دیا۔ قریب آنے پر سب لوگ اس پرجوش مذاکرے میں شریک ہو گئے۔ ہم چاروں الگ کھڑے لاتعلقانہ انداز میں وہ تماشا دیکھتے رہے۔

ہمیں اس بارے میں کچھ بتانا ضروری سمجھے بغیر صندل خان نے روانگی کا حکم دیا۔ ہم چاروں مجرمانہ خاموشی کے ساتھ اگلی جیپ میں سوار ہو گئے۔ میں ڈرائیور کے ساتھ والی سیٹ پر تھا۔ ہماری جیپ کا انجن اسٹارٹ ہونے کے بعد، صندل خان پانچ آدمیوں سمیت دوسری جیپ میں سوار ہو گیا۔ ہمارا کارواں اس مقام سے روانہ ہوا تو بقیہ لوگ خاموشی کے ساتھ وہیں کھڑے ہاتھ ہلا رہے تھے۔

ابتدا میں ڈرائیور نے جیپ چلانے میں بہت جوش و خروش کا مظاہرہ کیا لیکن چند میل آگے نکلنے کے بعد اسے محتاط ہونا پڑ گیا۔ جیپ جس کچے اور پرپیچ راستے پر چل رہی تھی اس کے ایک طرف چٹانی سلسلہ پھیلا ہوا تھا اور دوسری طرف گہرے کھڈ نظر آ رہے تھے۔ اوپر سے ان کھائیوں کی اصل گہرائی کا اندازہ لگانا ممکن نہیں تھا کیونکہ ان میں گھنی خودرو جھاڑیوں نے ہر چیز کو اپنی آغوش میں چھپا رکھا تھا۔

بھوری چٹانوں اور بے برگ و بار، ڈنٹھل دار جھاڑیاں ابتدا میں بہت دلکش نظر آئیں لیکن تھوڑی دیر بعد اُن کے تواتر سے اکتاہٹ محسوس ہونے لگی۔ مجھے بیدار ہونے پر ہی معلوم ہو چکا تھا کہ ہمارے سفر کا اختتام شام ڈھلے سے پہلے ہونا ممکن نہیں تھا اس لیے میں نے مسلسل خاموشی کے جمود کو توڑنے کا فیصلہ کر لیا۔ ہوش میں رہتے ہوئے اتنی طویل مدت تک خاموش رہنا کسی عذاب سے کم نہیں ہوتا۔

"بھائی! تم اردو سمجھ سکتے ہو؟" میں نے ڈرائیور سے بہت نرمی سے سوال کیا تو وہ گردن گھما کر مجھے خشمگیں نگاہوں سے گھورنے لگا اور میرا دم نکل گیا کیونکہ اس وقت جیپ ایک خطرناک موڑ کاٹ رہی تھی۔ ڈرائیور کی کسی بھی لغزش کے نتیجے میں جیپ چٹانوں سے ٹکرا کر پاش پاش ہو سکتی تھی۔

"سمجھ سکتا ہوں۔" اس نے اپنے مخصوص شکستہ لہجے میں ٹوٹے پھوٹے الفاظ میں کہا "کیوں تم مجھے کیا سمجھانا چاہتے ہو؟" غنیمت یہ ہوا کہ اس نے بات پوری کرتے ہی اپنی توجہ دوبارہ سامنے مرکوز کر لی تھی۔

"کچھ بھی نہیں" میں نے اس کی اردو دانی پر دلی مسرت محسوس کرتے ہوئے کہا "باتیں کرتے ہوئے یہ لمبا سفر آسانی سے گزر سکے گا ورنہ راستے کی ہیبت میرا خون خشک کر دے گی۔"

"میں اس راستے پر آنکھیں بند کر کے بھی گاڑی چلا سکتا ہوں۔" اس نے دوبارہ میری طرف دیکھ کر فخریہ لہجے میں کہا۔ اس کے الفاظ بدستور ٹوٹے پھوٹے اور تذکیر و تانیث سے سراسر آزاد تھے۔

میں نے بوکھلا کر اسے سامنے متوجہ رہنے کا مشورہ دینے کا ارادہ کیا لیکن بات پوری ہوتے ہی اس کی گردن خود بخود سیدھی ہو گئی۔ شاید وہ اپنے مخاطب کی طرف دیکھے بغیر بات کرنے سے قاصر تھا۔ اس کی عادت کا اندازہ لگاتے ہی میں نے فیصلہ کر لیا کہ کسی بھی نازک مقام پر اس سے بات نہیں کروں گا۔

لیکن میری اس کوشش کے بعد غزالہ، سلطان شاہ اور ویرا کو یکبارگی زبان بندی سے چھوٹ مل گئی اور ان تینوں نے فوراً ہی بے ضرر موضوعات پر باتیں کرنی شروع کر دیں۔ میرے لیے یہ بھی بہت کافی تھا کہ انجن کی مشینی غراہٹوں کے ساتھ میرے کانوں میں انسانی آوازیں آتی رہیں۔

وہ راستہ واقعی بہت خراب تھا۔ اس پر صرف جیپ ہی چل سکتی تھی اور وہ بھی اس صورت میں جب اسٹیئرنگ وہیل پر ایسا ڈرائیور موجود ہو جو ان راستوں سے بخوبی واقف ہو۔ کئی جگہ ایسے دشوار مقامات بھی آئے تھے جہاں پتھروں اور چٹانوں کو عبور کرنے کے لیے فور وہیل ڈرائیو کا سہارا لینا پڑا تھا۔ جیپ بس رینگ رہی تھی۔

جیپ لرزتی، ڈولتی اور اچھلتی ہوئی آگے بڑھتی رہی۔ پندرہ بیس گز کے فاصلے سے صندل خان کی جیپ بھی ہمارے پیچھے چلی آ رہی تھی۔ ہم نے سفر کا آغاز کیا تو نیلے آسمان پر چمکتا ہوا سورج نظر آ رہا تھا لیکن وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ مطلع ابر آلود ہوتا چلا گیا۔ مجھے ڈر تھا کہ راستے میں برسات شروع ہو گئی تو ہم اندھیرا پھیلنے تک بھی منزل پر نہیں پہنچ سکیں گے اور پھر وہ رات ہمیں کھلے آسمان کے نیچے گزارنی پڑے گی۔

"آگے بارش کے آثار تو نہیں ہیں؟" میں نے گہرے ہوتے ہوئے بادلوں کی طرف دیکھ کر ڈرائیور سے پوچھا۔

"ان پہاڑوں میں بادل اور برسات کا کچھ پتا نہیں ہوتا۔" اس نے بے پروائی سے جواب دیا "تیز بارش ہونے لگے تو سفر روکنا پڑتا ہے۔ پانی کے کٹاؤ کی وجہ سے اوپر سے بڑی بڑی چٹانیں گرنے لگتی ہیں لیکن فکر کی کوئی بات نہیں۔ اس قافلے میں تم چاروں کے علاوہ سب لوگ تجربہ کار ہیں۔"

"ہم لوگ کچھ زیادہ ڈرپوک اور وہم پرست واقع ہوئے ہیں۔" میں نے اسے بولنے پر اکسانے کی نیت سے تمہید باندھی "بھیڑ والے واقعے نے ہمیں بری طرح خوف زدہ کر دیا ہے۔"

اس نے ایک دفعہ پھر مجھے گھورا۔ اس کی نگاہوں میں غصہ تھا "اب اس کا ذکر نہ کرنا۔ کوئی اور بات کرو۔" اس کا لہجہ درشت تھا

جس نے مجھے اس پُراسرار واقعے پر مزید سر کھپانے پر مجبور کر دیا۔
ہم پہاڑوں میں اندر ہی اندر گھس کر ایسی غیر محسوس بلندی کی طرف جا رہے تھے جہاں چٹانوں اور دیو قامت بلند و بالا پہاڑوں کی شکل اختیار کر لی تھی۔ اس کے ساتھ بادل بھی گہرے ہوتے جا رہے تھے۔

"معلوم ہوتا ہے کہ کہیں نہ کہیں بارش ضرور ہوگی" پیچھے سے ویرا کی پُر تشویش آواز آئی۔

"حق بہ تقدیر رہو" میں نے اسے مشورہ دیا "زیادہ فکر کی بات یہ ہے کہ صندل خان اور اس کے چھ آدمی ہمارے ساتھ موجود ہیں اور یہ سب ان علاقوں کے کیڑے ہیں۔"

اچانک پچھلی جیپ کے ہیڈ لیمپس ایک بار چمک کر بجھ گئے۔ میں نے غیر ارادی طور پر پیچھے دیکھا۔ اسی اثنا میں دونوں گاڑیاں رک گئیں۔ میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ نہ جانے اس ویرانے میں کیا افتاد آنے والی تھی؟

صندل خان کی جیپ سے دو مسلح محافظ اتر کر ہماری جیپ کی طرف آئے۔ شاید وہ اردو سے نابلد تھے۔ انھوں نے اپنی تیز تیز بولی میں ڈرائیور سے کچھ کہا۔ اس نے آنے والوں کی بات کا ترجمہ کر کے بتایا کہ صندل خان ڈیئی اور میم کو اپنی جیپ میں بلا رہا تھا۔ میں بے چون و چرا اپنی جگہ چھوڑ کر نیچے اتر گیا۔ ویرا بھی خاموشی سے باہر آ گئی۔ آنے والے محافظوں نے فوراً ہی ہماری جگہیں سنبھال لیں اور ہم پچھلی جیپ کی طرف چل دیے۔
"یہ سفر بھی یادگار رہے گا" تنہائی میسر آتے ہی ویرا سنسنائی "یہاں جو کچھ دیکھنے میں آ رہا ہے وہ میرے خواب و خیال میں بھی نہیں آ سکتا تھا۔ اس ماحول میں سے صندل خان اور اس کے ساتھیوں کو نکال دیا جائے تو یہ سب کس قدر رومانٹک ہو سکتا تھا؟ ہر محبت کرنے والی کی آرزوؤں میں زندہ رہتا ہے۔"
"فکر نہ کرو۔ تم زندہ رہیں تو یہ سفر تمھیں خوابوں میں اکثر ڈراتا رہے گا۔"
ہم پچھلی جیپ کے پاس پہنچے تو وہاں کچھ بھی نہ ہوا۔ ہم دونوں صندل خان کی ہدایت پر پچھلے حصے میں سوار ہو گئے جہاں دو وحشی محافظ پہلے سے موجود تھے ہمارے سوار ہوتے ہی گاڑیاں چل پڑیں۔

"ان بے رحم پہاڑوں میں ایسا رنگین موسم کبھی کبھی ہی ملتا ہے جب میں نے سوچا کہ تمھیں بھی اپنے ساتھ شریک کر لوں۔" صندل خان نے ہماری طرف مڑے بغیر کہا "ویسے بھی تم لوگ دو قلیہ جئے رہے تو کسی شرارت کے بارے میں نہیں سوچ سکو گے لو بوتل سے چسکی چڑھے گی" اس نے واڈکا کی بوتل ہماری طرف بڑھا دی۔

اس کی سخاوت قابلِ داد تھی "تم بہت مہربان اور نرم دل ہو" میں نے اس کی تعریف کرتے ہوئے وہ چھوٹی بوتل اس کے ہاتھ سے لے لی۔

وہ پون لیٹر کی معیاری بوتل تھی اور سربند تھی۔ پچھلی رات دو لیٹر کی بوتل کھولی گئی تھی جو آدھی کے قریب باقی تھی۔ غالباً صندل خان وہ بوتل وہیں چھوڑ آیا تھا۔ میں نے بوتل کی مہر توڑ کر ویرا سے لوچھنا چاہی تو اس نے مجھے ٹوک دیا "میں تم کو بتا چکا ہوں کہ میں پینے کے معاملے میں مراتب کا قائل نہیں ہوں۔ تم دونوں ایک ایک گھونٹ لے لو۔ میں بعد میں لے لوں گا۔ ایسے زبردست موسم سے شراب پیے بغیر لطف اٹھایا ہی نہیں جا سکتا۔"

میں نے ایک چھوٹا گھونٹ لے کر بوتل ویرا کو دی تو اس کے پہلو میں کہنی مارے بغیر اس سے واپس نہ لے سکا۔ وہ پہلے ہی گھونٹ میں سرور میں آ جانے کی کوشش میں تھی۔

"گھٹائیں امڈی چلی آ رہی ہیں" صندل خان اپنا گھونٹ لینے کے بعد مسرت آمیز لہجے میں بولا "ہو سکتا ہے کہ اگلے ایک آدھ گھنٹے میں ہر طرف گھٹا ٹوپ اندھیرا چھا جائے۔ پھر بجلی چمکے گی ہوائیں چلیں گی اور اچانک مینہ برسنے لگے گا۔ بارش میں دھلنے کے بعد ان پہاڑوں میں انوکھا نکھار آ جاتا ہے۔"

میں نے اس لمحے اچانک ہی محسوس کیا کہ صندل خان دل پھینک نہ ہونے کے باوجود جمالیاتی حس سے مالا مال تھا جب کہ اس کے ساتھی بے ذوق بلکہ کھردری طبیعتوں کے مالک تھے۔ وہ ان سے کام ضرور لے سکتا تھا لیکن ان کے ساتھ تفریح کا لطف حاصل کرنا پتھر سے عرق کشید کرنے کے برابر تھا۔ شاید اپنی اسی اکتاہٹ کو دور کرنے کے لیے اس نے ہم دونوں کو اپنے پاس بلا لیا تھا۔

"اس موسم اور ماحول میں ایک جوان آدمی کو اپنی بیوی یا محبوبہ ضرور یاد آتی ہے" میں نے کہا۔

وہ ایک گہرا سانس لے کر رہ گیا پھر چند ثانیوں کے بعد بولا "تم ٹھیک کہتے ہو لیکن اب اور کچھ نہ کہنا۔ ہم لوگ اجنبیوں سے اپنی عورتوں کے بارے میں بات کرنا معیوب سمجھتے ہیں۔ اگر یہ تینوں جنگلی اردو سے واقف ہوتے تو میں اب تک تمھارے منہ پر تھپڑ رسید کر چکا ہوتا۔"

"تمھاری نگاہیں پاکباز اور دل صاف ہے" ویرا اپنے ہاتھ سے واڈکا کے تیز چسکے اڑاتے ہوئے بولی "تم نے ڈیئی کو تھپڑ نہیں مارا۔ اس کا مطلب ہے کہ ڈیئی نے تمھارے دل کا چور پکڑ لیا ہے۔ اس موسم میں ایسی ہی باتیں ہو سکتی ہیں۔ ہم کسی کو نہیں بتائیں گے کہ تم نے اپنی عورت کے بارے میں ہم سے بات کی تھی۔"

"نہیں، یہ نہیں ہو سکتا" وہ مشتعل ہونے بغیر تحمل سے بولا "یہ بتاؤ کہ تم دونوں میں کیا رشتہ ہے؟"

"ہم صرف دوست ہیں۔ دوسری عورت نیبی کی بیوی ہے" ویرا نے جواب دیا۔

"میں اس بکواس کو نہیں مانتا۔ مرد اور عورت ہم عمر ہوں تو ان میں سو فیصد دوستی ہو ہی نہیں سکتی۔ وہ اجنبی رہتے ہیں یا پھر ایک دوسرے کے عاشق و معشوق بن جاتے ہیں۔ بیوی والے بھی پارسا نہیں ہوتے۔ شادی شدہ مرد جب بگڑتا ہے تو وہ زیادہ گھٹیا اور مکار ہوتا ہے" اس نے دوسرا گھونٹ لے کر بوتل پھر میری طرف بڑھا دی۔

صندل خان کے ذخرتی فرمان پر ویرا نے اپنی زور سے اپنی کہنی میری پسلیوں میں ماری کہ بوتل میرے ہاتھ سے گرنے کرتے بچی۔ ویرا کہہ رہی تھی "شاید تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ میں جب نیبی سے ملی تو یہ شادی شدہ تھا اور اب میں اس کے بگڑنے کا انتظار کر رہی ہوں۔ یہ شرابی ہونے کے باوجود اتنا پکا زن مرید ہے کہ اس کی بیوی میری اور اس کی دوستی پر ذرا بھی اعتراض نہیں کرتی۔ رات تم نے اس کا پرسکون رویہ دیکھ ہی لیا ہوگا۔"

"میں پرائی عورتوں کو زیادہ غور سے نہیں دیکھتا" اس کا لہجہ بہت مضبوط تھا "شیر پرائے شکار پر بھی منہ نہیں مارتا۔ اپنا مارا ہوا کھاتا ہے مگر میں اب بھی یقین نہیں کر سکتا کہ تمہارے درمیان کوئی گہرا اور خفیہ رشتہ نہیں ہے۔"

"ایسا ہی ہے" ویرا نے خواہ مخواہ اصرار کیا "میں اپنے دعوے کو کیسے ثابت کر سکتی ہوں؟"

"مجھ سے دوستی کر کے" صندل کے بے ساختہ جواب نے مجھے سن کر کے رکھ دیا۔

ویرا ایک چالاک اور مکار عورت تھی۔ شاید اس نے صندل خان کی باتوں میں کوئی ایسا رمز پالیا تھا جسے میں نہیں سمجھ سکا تھا۔ اسی وجہ سے وہ اپنی بات پر مصر بھی ہوئی تھی اور آخر کار اس نے صندل خان کو اپنے دل کی بات زبان پر لانے پر مجبور کر دیا تھا۔ وہ ویرا تھی اور میں جانتا تھا کہ وہ جنگلی طور پر مردوں کی شکاری تھی۔ ان کی ورک ورک کو پہچان کر اسے رخ سے وار کرتی تھی کہ ہر سورما آن واحد میں اس کے قدموں میں آگرتا تھا۔ یہی حشر صندل خان کا بھی ہوا تھا۔

میرے دل میں صندل خان کے خلاف رقابت کی آگ کی پہلی چنگاری بھڑک اٹھی۔

"میرے لیے اس سے بڑا اعزاز اور کیا ہوگا کہ تم ایک اجنبی عورت کو اپنا دوست بنانے پر آمادہ ہو گئے ہو۔"

"میری بات کو غلط رخ نہ دو" اس بار وہ ویرا کے ذو معنی فقرے کو سمجھ گیا "میری دوست بن جانے کے بعد بھی تم اجنبی ہی رہو گی۔ مرد اور عورت کی دوستی کے بارے میں تم میری رائے سن

چکی ہو۔ یہ اسی قسم کی دوستی ہوگی۔ تمہارے ساتھ کچھ وقت گزر جانے کے بعد میں تمہیں دوست نہیں کہہ سکوں گا۔ مرد اور عورت کو کوئی نیو ٹرل اپنی بے گناہی ثابت کیے بغیر ہمارا دوست یا مہمان ہو ہی نہیں سکتا۔ یہ شنگار اور پلی کی صدیوں پرانی رسمت ہے جسے کوئی نہیں توڑ سکتا۔"

"یہ گوروں میں پلی ہوئی آزاد خیال عورت ہے۔ میرا خیال ہے کہ اسے اس کے حال پر چھوڑ دو" میں اچانک بول پڑا۔

"تم کو اس دوستی پر اعتراض ہے" وہ کو تجیہ قہقہہ مار کر بولا "ہونا بھی چاہیے۔ میرا خیال ہے کہ کوئی جانا بھی خوشی سے اپنی مادہ کو کسی دوسرے چوہے کے پاس نہیں جانے دیتا۔"

"تم غلط سمجھ رہے ہو" میں نے بوکھلا کر کہا "اب میں تم دونوں کی باتوں میں دخل نہیں دوں گا۔ اپنے معاملات تم خود ہی طے کرتے رہو۔ مجھے کسی بات پر کوئی اعتراض نہیں ہوگا۔"

"یہ اچھی بات ہے" وہ ایک ایک لفظ پر زور دے کر بولا "اب ذرا ایک ایک گھونٹ ان دونوں کو بھی دے دو جو تمہارے ساتھ بیٹھے ہوئے ہیں۔ یہ تھوڑی سی پی کر بھی بہت مست ہو جاتے ہیں" پھر وہ ایک مقامی بولی بولنے لگا اور ہمارے ساتھ والوں کے چہرے مسرت سے دمک اٹھے۔

بوتل انہیں دینے سے پہلے میں نے ایک اور گھونٹ لے ڈالا۔ صندل خان کے مضحکہ اڑانے کے بعد میں اندر ہی اندر عجیب سی بے چینی محسوس کرنے لگا تھا جو مجھے کسی انسولی بات سے ڈرا رہی تھی۔

"تم میری ایک مختصر دو گز کھوتوں میں تم سے تمہاری مرضی کی دوستی بھی کرلوں گی" ویرا کے میٹھے لہجے نے میری ہڈیاں تک سلگا کر رکھ دیں۔ وہ صندل خان کے ساتھ نہ جانے کیا کھیل کھیلنا چاہ رہی تھی؟

"قبر کے بارے میں میں کسی بات کا جواب نہیں دوں گا" صندل خان نے فوراً شرط عائد کردی۔

"میری خلش کا تعلق کسی اور ہی بات سے ہے۔ میں جانتی ہوں کہ تم سردار یا کدہ گاں کے فیصلوں پر کوئی رائے نہیں دو گے وہ صرف اسی کا حق ہے" ویرا نے صندل خان کے ساتھ مجھے بھی الجھن میں ڈال دیا۔

"پہیلیاں نہ بجھواؤ۔ بات پوری کرو" صندل خان نے کوئی وعدہ کیے بغیر کہا۔ اس کی آواز سے اضطراب مترشح تھا۔

"جھنجر کا کیا قصہ تھا؟ تھیلیاں والے کون ہیں؟" ویرا نے سوال کر کے مجھے حیران کر دیا۔ میں بلاوجہ ہی اس پر جھوٹا رہا تھا۔ وہ بہت چالاکی کے ساتھ سوچ سمجھ کر بات آگے بڑھا رہی تھی۔

"ہمیں اب کچھ نہ بولنا" صندل خان غصیلی آواز میں غرایا۔ اس کا رویہ اگلی جیپ کے ڈرائیور کے ردعمل سے مختلف نہیں تھا۔ صندل خان کہہ رہا تھا "ہم لوگ اپنے اندرونی معاملات میں

اجنبیوں کی مداخلت کو بالکل برداشت نہیں کرتے۔ تم دوستی کرنا یا دشمنی کرو تم اس بارے میں اپنی زبان بند ہی رکھو۔ خشکار اویلی میں یہ مشہور کہانی ہے۔"

"اوہ کیا ہوا کہ تم نے مجھے انکار کیا!" ویرا نے سہم جانے کی اداکاری کرتے ہوئے کہا "آگے میں محتاط رہوں گی" اس نے ہوشیاری سے کام لیتے ہوئے دوستی کا تذکرہ سرے سے گول کردیا۔

"پھر کیا کہتی ہو؟" ایک طویل اور بے معنی سکوت کے بعد صندل خان کی آواز ابھری۔

"کس بارے میں؟" ویرا نے انجان بن کر معصومیت سے سوال کیا۔

وہ اپنے شکار کو ششدر سے گھائل کرکے اس کی تڑپ سے لطف اندوز ہونا بھی خوب جانتی تھی۔ مردوں کو رجھانے الجھانے اللہانے اور پھر بلیک میل کرکے ان کی کربناک حالت سے محظوظ ہونے کا ہنر اس نے ذوان مرینا تو سے سیکھا تھا جو اس کے باپ ہی کا ایک گھناؤنا روپ تھا اور اس وقت وہ اپنے اسی کمال کا مظاہرہ کررہی تھی۔

"شاید تم سوگئی ہو" وہ جھلا کر بولا "ہم دوستی اور دشمنی وغیرہ کے بارے میں باتیں کررہے تھے۔"

"اوہ!" ویرا خفت آمیز ہنسی کے ساتھ بولی "تم نے مجھے دہشت زدہ کردیا ہے۔ میں اپنی زبان تو بند رکھ سکتی ہوں لیکن اس پر میرا اختیار ہے لیکن میرا ذہن میرے بس سے باہر ہے۔ وہ اس مشہور کہانی میں ہی الجھا ہوا ہے" اس نے ایک بار پھر صندل خان کے دل پسند موضوع کو نہایت خوب صورتی کے ساتھ ٹال دیا۔

"ذہن سلجھ جائے تو مجھے آواز دے لینا" وہ چڑ کر بولا پھر اس نے ہاتھ پیچھے بڑھایا۔ "کہاں بوتل کہاں ہے؟"

میں نے پھرتی سے بوتل اس کے ہاتھ میں دے دی۔ اس نے ڈھکن کھولا اور تیز ووڈکا کے کئی گھونٹ غٹاغٹ اپنے حلق میں انڈیلتا چلا گیا۔ ویرا کی اشتعال انگیزی اور پھر سرد مہری کے بعد اسے اتنے ہی بڑے گھونٹ کی ضرورت تھی۔ ویرا نے داد طلب نظروں سے میری طرف دیکھا اور میں سہلا کر رہ گیا۔ ہمارے سامنے نشست پر بیٹھے ہوئے دونوں محافظ بھوتوں کی طرح اپنے ہونٹ چاٹنے میں مصروف تھے۔ ووڈکا کے پہلے ہی گھونٹ نے ان کی آنکھوں میں گلابی ڈورے تیرا دیے تھے۔

ابر آلود آسمان بہت تیزی سے سیاہ ہوتا جارہا تھا۔ وہ سیاہی اس قدر گہری اور یکساں تھی کہ سارے بادل بس ایک جگہ ٹھہرے ہوئے نظر آرہے تھے لیکن وہ شیڈ بالکل خشک تھی۔ آسمان سے ایک بوند بھی نہیں ٹپکی تھی۔

بجلی کڑکنے کا تیز چھناکا سن کر میں چونک پڑا۔ صندل خان نے خالی بوتل چلتی جیپ سے ابھرتی چٹانوں پر دے ماری تھی۔ کانفلوں کی اوری ختم ہونے کے بعد بوتل میں جو کچھ شراب رہ گئی تھی' اسے صندل خان نے ایک ہی سانس میں خالی کردیا تھا' غصہ' جھلاہٹ اور بے بسی کے عالم میں وہ خود کو مزید کمزور کرتا جارہا تھا۔

"سنو زیبی خان!" وہ اچانک ہی مجھے پکار بیٹھا "تمہیں پتا ہے کہ میں نے بوتل کیوں توڑی ہے؟"

"خالی ہوگئی ہوگی" میں نے پوری سنجیدگی کے ساتھ جواب دیا۔

وہ ہنس پڑا اور چیختے ہوئے بولا "تم بہت سمجھ دار ہو۔ خالی بوتل اور بگڑی ہوئی عورت بیکار ہوتی ہے۔ ان دونوں کا لطف اسی وقت آتا ہے جب معاملہ اس سے الٹ ہو۔ تم کیا کہتے ہو؟"

"اس بارے میں تم اتنا زیادہ جانتے ہو؟" میں نے اسے خوش کرنے کے لیے حیرت ظاہر کی۔

"سردار بانندہ گل کا مرحوم بھانجا عبدالرحیم خان مجھے گر کی باتیں بتاتا رہتا تھا۔ وہ فرنگی عورتوں کو بھی خوب سمجھتا تھا مگر اس کی عمر وفا نہ کر سکی۔ بہت اچھا دوست تھا وہ میرا۔ اسی نے یہ بات بتائی تھی۔"

اچانک ہماری جیپ ایک شدید جھٹکے کے ساتھ رک گئی اور سب لوگ ایک دوسرے پر جاگرے۔ صندل خان کا سر اگلی ونڈ شیلڈ سے جا ٹکرایا۔ میں نے سنبھلتے سنبھلتے دیکھا کہ آگے والی جیپ بھی رکی ہوئی تھی۔ اگر ہمارا ڈرائیور تیزی سے بریک نہ لگاتا تو دونوں گاڑیوں کا ایک دوسرے سے ٹکرا جانا یقینی تھا۔

سب لوگ ایک ساتھ بولنے لگے اور ایک دوسرے سے سوالات کرنے لگے لیکن کسی کو بھی کچھ علم نہیں تھا کہ آگے کیا ہوا تھا۔ صندل خان اپنا سر سہلاتے ہوئے شاید پشتو میں مغلظات بک رہا تھا۔

وہ سب چند ثانیوں میں ہوا پھر فضا گڑگڑاہٹ اور ہولناک دھماکوں سے لرز اٹھی۔ اگلی جیپ سے چند سو گز آگے ایک پہاڑ کی بلندی سے سینکڑوں ٹن وزنی ایک چٹان گرد و غبار کے دھوئیں میں لڑھکتی ہوئی نیچے چلی آرہی تھی۔ اس کے زور میں چھوٹے بڑے پتھروں بھرا اپنی جگہیں چھوڑ کر خس و خاشاک کی طرح کئی سمتوں سے نیچے لڑھک رہے تھے۔ سب لوگ پھٹی پھٹی اور وحشت زدہ نگاہوں سے وہ روح فرسا منظر دیکھتے رہے۔ تا آنکہ وہ چٹان اس مقام پر گری جہاں پہنچنے سے ہم رک چکے تھے۔ وہ دھماکا زمین کو ہلا گیا پھر وہ چٹان دوسری طرف کھڈ میں گرتی چلی گئی۔

"خدا کی پناہ!" ویرا کانپتی ہوئی آواز میں بولی "ہم موت کے منہ میں جانے سے بال بال بچے ہیں۔ اگلی جیپ کا ڈرائیور گردو پیش سے ذرا بھی غافل ہوتا تو اس وقت دونوں گاڑیاں اس دیو ہیکل چٹان کے نیچے کچل کر رہ گئی ہوتیں۔ اس نے کمال کی حاضر دماغی کا مظاہرہ کیا ہے۔"

اس چٹان کے پیچھے آنے والے پتھروں وغیرہ کا ریلا کافی دیر تک اس راستے پر گرتا رہا۔ وہ سلسلہ ختم ہونے کے انتظار میں دونوں

گاڑیوں کے انجن بند کر دیے گئے۔ صندل خان کچھ بڑبڑاتا ہوا نیچے اتر کر اپنی جیپ کی آڑ میں کھڑا ہو کر وہ نظارہ دیکھنے لگا۔ میں نے بھی ٹانگیں سیدھی کرنے کے ارادے سے نیچے جانا چاہا لیکن ایک محافظ نے میرے شانے پر سختی سے دباؤ ڈال کر مجھے اپنی جگہ چھوڑنے سے روک دیا۔ شاید صندل خان نے انہیں بڑبڑاہٹ میں وہی ہدایت کی تھی۔

کئی سیکنڈ بعد بڑی چٹان نشیب میں لڑھکنے کی پرشور آوازوں کا خاتمہ ایک ہولناک دھماکے پر ہوا۔ غیر ارادی طور پر سب ہی چونک کر رہ گئے۔ شاید وہ چٹان کھڈ کی تہہ میں پہنچ چکی تھی۔

اس وقت وادی میں سکون تھا مگر پھر اچانک ہی تیز ہوائیں چلنے لگیں۔ شاید ان ہی طوفانی جھکڑوں نے بلندی پر ٹکی ہوئی چٹان کو اس کی جگہ سے اکھاڑ پھینکا تھا۔ ہوا اور پہاڑوں کی ہیبت ناک قوتیں اس علاقے میں ایک ساتھ سرگرم عمل ہو گئی تھیں۔ تیز ہواؤں کا شور طوفانی شدت پکڑتا جا رہا تھا۔ آسمان پر سیاہی اس قدر گہری ہو گئی کہ اداس کی کسی کالی رات کا گمان ہونے لگا۔ صندل خان بوکھلا کر اپنی نشست پر آ بیٹھا۔ ڈرائیوروں نے انجن چلا کر ہیڈ لیمپس روشن کر دیے تاکہ گرد و پیش میں رونما ہونے والی تبدیلیوں پر نگاہ رکھی جا سکے اور آخر کار صندل خان کی آخری پیش گوئی بھی پوری ہوئی۔ آسمان سے موٹی موٹی بوندیں گرنی شروع ہو گئیں جنہوں نے چند سیکنڈ کے قلیل سے وقفے میں موسلا دھار بارش کا روپ دھار لیا۔ جیپ کی ونڈ شیلڈ کے سامنے پانی کی ایک موٹی چادر پھیل گئی تھی۔

ہوا، پانی اور پہاڑ۔ قدرت کے سارے ہی سرکش عناصر اس وقت اپنی قوت کے مظاہروں پر تلے ہوئے تھے۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے طوفانی ہوائیں ہمیں اڑا کر لے جائیں گی، پانی کا ریلا ہمیں گاڑیوں سمیت اندھی کھائیوں میں دھکیل دے گا یا پھر خونی چٹانیں ہمیں پیس کر رکھ دیں گی۔

خوف اور امتحان کے ان غیر یقینی لمحات میں مجھے اچانک وہ بھیڑ والی آئی جسے شکاریوں نے چیتھڑوں میں بدل ڈالا تھا۔ وہ خوف و ہراس اور اضطراب یاد آیا جو گھنٹی کی پہلی آواز سنتے ہی ان پر طاری ہو گیا تھا۔ سفر کے آغاز پر گھنٹی کی آواز اور گھنٹیوں والے کا سراغ نہ ملنا یقیناً کوئی بہت بڑی بدشگونی تھی۔ شکاریوں کے لیے وہ قدرت کی کوئی کڑی وارننگ تھی جسے نظر انداز کر کے سفر شروع کیا گیا لیکن پہاڑوں کے بیچ میں دوسری قدرتی قوتوں نے اس کارواں کو گھیر لیا تھا۔

صندل خان نے جس انداز میں گھنٹی والی بھیڑ کے قصے کو مصنوعی کہانی قرار دیا تھا، اس سے یہی ظاہر ہوتا تھا کہ وہ کوئی پُراسرار اور ماورائی معاملہ تھا جسے شکاری اپنے قبیلے تک ہی محدود رکھنا چاہتے تھے۔

جیپ کے تمام شیشے چڑھا لیے گئے تھے۔ آہنی باڈی پر موٹی موٹی بوندیں پر شور جلترنگ بجا رہی تھیں۔ باہر دھواں دھار بارش کی دھند تھی اور اندر کی سمت میں ہم سب کے سانسوں کی وجہ سے شیشوں پر ابر آ گیا تھا۔ کچھ پتا ہی نہیں چل رہا تھا کہ باہر کیا ہو رہا ہے؟ اس طوفانی موسم میں جیپ کے ہیڈ لیمپس بھی اندھے اور ناکارہ ہو کر رہ گئے تھے۔ ڈرائیور نے وائپر پوری رفتار سے چلا کر اندر سے ونڈ اسکرین پر آئے ہوئے ابر کو بھی صاف کیا لیکن بے سود۔ موسلا دھار بارش نے ہیڈ لیمپس کی تیز روشنی کو زرد دھبوں کی صورت میں گیلی سطحوں پر بکھیر کر رکھ دیا تھا۔ آخر صندل خان کی ہدایت پر بیٹری اور انجن وغیرہ کو کسی نقصان سے محفوظ رکھنے کے لیے ہیڈ لیمپس بجھا کر انجن بند کر دیا گیا۔

ہر شخص خاموش اور فکر مند تھا۔ پھر ہمیں اوپر سے بہہ کر آنے والے پانی کا شور بھی سنائی دینے لگا۔ پانی کے ساتھ شاید پتھروں اور روڑوں کی بڑی تعداد بھی بہہ کر آ رہی تھی۔ مجھے ان تیز ریلوں کے کٹاؤ کا خوف تھا۔ اوپر سے آنے والے تیز دھار ریلے اگر جیپ کے نیچے زمین کو کاٹنا شروع کر دیتے تو توازن بگڑنے کی وجہ سے جیپ کسی بھی وقت اپنا توازن کھو کر لڑھک سکتی تھی۔ صندل خان اور اس کے ساتھی ان ہی علاقوں کے باسی تھے اس لیے وہ ان امکانات سے ہم سے زیادہ باخبر تھے اور وہ فکرمندی اُن کی خاموشی میں ڈھل چکی تھی۔

پھر ہمیں باہر زرد روشنی کا ایک گول دھبا متحرک نظر آیا جو ہماری جیپ کی طرف آ رہا تھا۔ اس وقت تک بادلوں کی گونج اور گڑگڑاہٹ کے علاوہ بجلی نہیں کڑکی تھی لیکن پھر زبردست گڑگڑاہٹ کے ساتھ بجلی چمکی اور لمحہ بھر کے لیے ہر طرف تیز روشنی پھیل گئی۔ اس لمحاتی روشنی میں مجھے اگلی جیپ کا ڈرائیور نظر آیا جو سر سے پاؤں تک پانی میں شرابور ہونے کے باوجود اپنے ہاتھ میں سرچ لائٹ لیے باہر گھوم رہا تھا۔

وہ قریب آیا تو ہمارے ڈرائیور نے اپنی سمت کا شیشہ گرا کر اس سے باتیں کرنی شروع کر دیں۔ وہ اپنی طاقتور ٹارچ سے آگے کی طرف اشارہ کر کے کچھ کہتا رہا۔ صندل خان بھی ان کی گفتگو میں شامل ہو گیا۔ پھر وہ تینوں کسی فیصلے پر پہنچ گئے اور ٹارچ بردار آگے چلا گیا۔ اس کے جاتے ہی ہماری جیپ کا انجن چلا دیا گیا۔ شاید ان لوگوں نے ایک جگہ کھڑے رہ کر کسی حادثے کا شکار ہونے کے بجائے چلتے رہنے کا ارادہ کر لیا تھا مگر میں حیران تھا کہ جیپ کے آگے کچھ بھی نظر نہ آنے کی صورت میں ڈرائیور سیدھے راستے پر کیوں کر چل سکیں گے؟

پھر اس کا حل بھی سامنے آ گیا۔ اگلی جیپ کسی اور نے سنبھال لی تھی۔ اس کے ڈرائیور نے دھواں دھار بارش کی پروا کیے بغیر راستے کی نشان دہی کا فرض سنبھال لیا تھا۔ وہ باہر سے اپنی سرچ لائٹ کے اشارے کرتا رہا اور دونوں گاڑیاں چیونٹی کی رفتار سے آگے رینگنے لگیں۔

ونڈ اسکرین پر پڑنے والی پانی کی دبیز چادر کو ہٹانے کی ناکام کوششیں کرتے رہے۔ صندل خان ایک کپڑے سے اندرونی سطح پر جمی ہوئی نمی صاف کرتا رہا۔ وقفے وقفے سے چمکنے والی بجلی کی تیز روشنی میں بارش کا وہ تیز رفتار پانی نظر آرہا تھا جو مٹی اور پتھروں کے ملبے سے گارے کی صورت میں بلندیوں سے نشیب کی طرف بہا جارہا تھا۔ اس نے زمین کی دراڑیں وغیرہ صاف کر کے اپنی گزرگاہیں بنالی تھیں۔ ان کی وجہ سے راستہ بہت زیادہ ناہموار اور تکلیف دہ ہوگیا تھا۔ اس پر مستزاد یہ تھا کہ ڈرائیور کو کچھ دکھائی دیے بغیر اگلی جیپ کی اندھی تقلید کرنی پڑ رہی تھی جب کہ اگلی جیپ باہر سے ہونے والے سرچ لائٹ کے اشاروں پر چل رہی تھی۔

صندل خان اپنے کام میں اتنی تیزی سے منہمک تھا کہ کافی دیر تک میں اسے مخاطب کرنے کی ہمت ہی نہ کر سکا۔ جیپ اپنے وزن اور چھ آدمیوں کے بوجھ کے باوجود کسی ہلکے کھلونے کی طرح کانپ رہی تھی۔ بجلی کی کڑک میں نظر والی صورت حال سے اندازہ ہو رہا تھا کہ بارش تیز ہونے کے ساتھ ہواؤں کے جھکڑ ختم ہو چکے تھے۔ شاید اسی کے بعد اگلی جیپ کا ڈرائیور باہر نکلنے کی ہمت کر سکا تھا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ آج ہم یہیں کسی چٹان میں دب کر رہ جائیں گے" آخر کار میں نے لرزتی ہوئی آواز میں بوجھل سکوت کا خاتمہ کیا "اس طوفانی برسات نے وحشت ناک زور پکڑ لیا ہے۔"

"آگے ایک دراز کا علم ہے" صندل خان نے خود بخود جواب دیتے ہوئے کہا "ہم کسی طرح وہاں تک پہنچنے میں کامیاب ہو گئے تو محفوظ ہو جائیں گے۔ یہ پہاڑ بہت خطرناک تھا۔ اس سے عام دنوں میں بھی بڑے بڑے پتھر ٹوٹ کر نیچے گرتے رہتے ہیں۔ بارش میں تو وہاں کچھ بھی ہو سکتا تھا۔"

مجھے اس کی باتیں طفل تسلی کی طرح محسوس ہوئیں۔ ہم ایک چٹان گرنے کی گڑگڑاہٹ اور دھماکے سن چکے تھے۔ اس وقت بھی قریب و جوار سے ویسی ہی آوازیں سنائی دے رہی تھیں۔ خوش قسمتی کی بات یہ تھی کہ وہ ٹوٹ پھوٹ ہمارے کارواں سے دور ہو رہی تھی اور ہم اس سے محفوظ تھے۔ میں اس جغرافیائی حقیقت سے پوری طرح باخبر تھا کہ ایک ہی علاقے کے دو پہاڑوں کی ساخت میں نمایاں فرق نہیں ہوتا بلکہ دور دراز سلسلوں کے پہاڑ بھی ایک جیسے ہوتے ہیں۔ اگر ایک پہاڑ کی سطح کمزور اور خطرناک تھی تو دوسرے پہاڑ بھی کم و بیش ویسے ہی ہونے چاہئیں تھے۔ خطرات ہر طرف موجود تھے۔ بس صندل خان، دیا کی دل جوئی کر رہا تھا۔

کافی دیر کے بعد وہ دونوں جیپیں یکے بعد دیگرے ایک کشادہ دراز میں داخل ہو گئیں تو مجھے اگلی جیپ کے ڈرائیور کی باخبری کا معترف ہونا پڑا۔ وہ واقعی اس علاقے کے چپے چپے سے واقف تھا۔ شاید اسی لیے اسے آگے چلنے کا فرض سونپا گیا تھا۔ اس نے اپنی ذمے داری بہت فرض شناسی کے ساتھ پوری کی تھی۔

وہ دراز بہت کشادہ اور گہری تھی۔ اس میں پہنچتے ہی گاڑیوں کے ہیڈ لیمپس کام کرنے لگے، جن کی روشنی آگے پھیلی ہوئی تاریک خلا میں مدغم ہو رہی تھی۔ اس کا مطلب تھا کہ وہ مقام طوفانی بارش سے بالکل محفوظ تھا۔ سب نے فوراً ہی کھڑکیوں کے شیشے گرا دیے۔ چند گز اندر پہنچنے کے بعد گاڑیاں روک کر انجن بند کر دیے گئے۔

سطح زمین پر وہ دراڑ ہی معلوم ہوتی تھی لیکن اوپر سے اس کا کٹاؤ بہت کم ہو گیا تھا یا سرے سے بند ہی ہو گیا تھا جس کی وجہ سے اس نے ایک وسیع اور بہت گہرے غار کی صورت اختیار کر لی تھی۔

غار میں سناٹا ہونے کے بعد آنے والوں کی آوازیں گونجنے لگیں۔ صندل خان نے روشنی کا بندوبست ہونے تک ہمیں اپنی جگہوں پر بیٹھے رہنے کی ہدایت کی اور خود نیچے اتر گیا۔ دوسرے ڈرائیور کی سرچ لائٹ نے اس تاریک غار کو کافی دور تک روشن کیا ہوا تھا۔ بھاری نقل و حرکت اور انسانی موجودگی کی وجہ سے کئی سانپ اپنے بلوں سے نکل کر ادھر ادھر فرار ہوتے ہوئے نظر آئے لیکن باہر موجود افراد میں سے کسی نے ان پر دھیان نہیں دیا۔

تھوڑی ہی دیر میں مناسب قوت والی ایک لائٹ جیپ کے دروازے پر لگا کر اس کے تار بیٹری سے جوڑ دیے گئے اور اس مقام سے غار کے باہر تک خاصی روشنی پھیل گئی۔ سب لوگ جیپوں سے اتر کر اس روشنی میں آگئے اور غار یا دراز کے دہانے سے باہر ہونے والی موسلا دھار بارش کا منظر دیکھنے لگے۔

"بڑی بھیانک اور ڈراؤنی رات ہے" غزالہ میرے قریب آتے ہی خوف زدہ آواز میں بولی "تختی کی آواز ان کے لیے کوئی بہت برا شگون تھی جبھی ان سب پہ دیوانگی کا دورہ پڑ گیا تھا" اس کی آواز سرگوشیانہ تھی۔

"اس بارے میں زبان بند رکھو" میں نے تختی سے کہا پھر ہنستے ہوئے اونچی آواز میں بولا "رات نہیں، ابھی دن ہے۔ تم بھول رہی ہو کہ گھنگھور گھٹاؤں نے یہ تاریک سماں باندھا ہوا ہے۔"

سب لوگ چونک کر مجھے ایسی نگاہوں سے گھورنے لگے جیسے میں نے کسی میت کے سرہانے کوئی لطیفہ سنانے کی حماقت کر ڈالی ہو۔ اس طوفانی موسم میں ایک محفوظ پناہ گاہ میسر آجانے کے باوجود ان سب کے بشروں سے تشویش اور پریشانی ہویدا تھی۔ شاید وہ تختی والی بھیڑ کے نحوست آمیز خوف سے نجات نہیں پا سکے تھے۔

اچانک غزالہ ایک چیخ مار کر میرے بازو سے لپٹ گئی۔ ایک سانپ اس کے پیر پر سے رینگ کر تاریکی میں چلا گیا تھا۔ اسے دوسروں کے علاوہ صندل خان نے بھی دیکھ لیا تھا۔

"بلاوجہ بھڑکنے اور دوسروں کو پریشان کرنے کی ضرورت نہیں" صندل خان نے نرمی اور سنجیدگی سے کہا "ان اطراف میں پائے جانے والے سانپ بے ضرر ہوتے ہیں۔ وہ ہماری وجہ سے

گھبرا کر اپنے بلوں سے نکل پڑے ہیں۔ تھوڑی دیر میں وہ سب نئی پناہ گاہوں میں پہنچ جائیں گے۔ ایسے دوران مقامات پر سانپ اور بچھو نکلتے ہی رہتے ہیں۔ ان سے ڈر کر ہم ایک لمحہ بھی یہاں نہیں ٹک سکتے۔"

بارش کے بعد موسم اچانک خنک ہو گیا تھا۔ ایک ڈرائیور کے علاوہ کسی اور نے کوئی غیر معمولی محنت نہیں کی تھی لیکن بدترین موسمی تبدیلی نے ہر ایک کے اعصاب کو ہلا کر رکھ دیا تھا۔ صندل خان کو اس حقیقت کا پورا ادراک تھا۔ وہ اپنے سامان کے تھیلے سے واڈکا کی ایک اور بوتل لے آیا۔ اس بار غزالہ اور سلطان شاہ کے علاوہ سب نے ایک ایک گھونٹ لینے کی ضرورت محسوس کی اور خالی بوتل وہیں ایک کونے میں لڑھکا دی گئی۔

سب لوگ اپنی اپنی جگہیں بنا کر چٹانوں پر بیٹھ گئے۔ کچھ نسوار ٹھونسنے لگے بعض نے سگریٹیں سلگا لیں۔ صندل خان کے لیے واڈکا کا ایک گھونٹ ناکافی ثابت ہوا تھا اس لیے وہ تیسری بوتل لے کر ایک طرف جا بیٹھا تھا۔ میں غزالہ اور سلطان شاہ کو دبی آواز میں اپنی معلومات وغیرہ سے آگاہ کرنے لگا۔ ورا سب سے الگ تھلگ پچھلی جیپ سے ٹیک لگائے کھوئے کھوئے انداز میں سگریٹ پی رہی تھی جیسے اگلے فیصلوں کا سارا بوجھ اسی کے سر پر آ پڑا ہو۔

تھوڑی دیر بعد میری نظر غیر ارادی طور پر اٹھی تو ورا اپنی جگہ سے غائب تھی مگر میری متجسس نگاہوں نے فوراً ہی اسے تلاش کر لیا۔ وہ تیز روشنی سے بچ کر صندل خان کے ساتھ بیٹھی ہوئی تھی۔ بوتل اسی کے ہاتھ میں تھی۔ شاید صندل خان نے اسے اپنے پاس بلا لیا تھا لیکن اس بار اس نے مجھے مدعو کرنے کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی۔

"کیا ورا اس پر ڈورے ڈالنے کی کوشش کر رہی ہے؟" سلطان شاہ نے میری نظروں کے تعاقب میں ان دونوں کی طرف دیکھتے ہوئے متجسسانہ لہجے میں سوال کیا "ان میں گہری چھنتی نظر آ رہی ہے۔"

"بلی اور چوہے کا کھیل ہو رہا ہے" میں نے بے پروائی سے کہا "کچھ نہیں کہا جا سکتا کہ کب ورا کا داؤ چل جائے۔"

"اس وقت وہ ہمارے ساتھ ہے" سلطان شاہ بولا "ہمیں اس کی عزت اور وقار کے منافی کوئی قدم نہیں اٹھانا چاہیے۔"

"میری بھی یہی آرزو ہے لیکن تم جانتے ہو کہ ہم مہذب دنیا کو کتنا پیچھے چھوڑ آئے ہیں۔ یہاں وہ اپنی مرضی کی مالک ہے۔ اپنا الو سیدھا کرنے کے لیے وہ کوئی بھی راہ اختیار کر سکتی ہے۔ اسے کون روک سکے گا؟"

"اسے بھول کر اپنی فکر کرو" غزالہ نے تشویش لہجے میں کہا "اس بار آثار اچھے نہیں ہیں۔ ہمیں ایک بار شنگارا ولی پہنچا دیا گیا تو ہم وہاں سے فرار ہونے کے بعد بھی ان پہاڑوں سے زندہ نہیں نکل سکیں گے۔"

اچانک باہر سے ایک تیز اور خوفناک گڑگڑاہٹ سنائی دی۔ آسمان پر ہولناک گرج کے ساتھ بجلی چمکی۔ گڑگڑاہٹ کی وجہ سے ہمارے پیروں کے نیچے کی زمین ہلنے لگی تھی۔ شاید ایک مرتبہ پھر کسی بڑی چٹان نے اپنی جگہ چھوڑ کر نشیب کا سفر اختیار کر لیا تھا۔ پے در پے گرج چمک اور دھماکوں کا سلسلہ آخر کار اچانک سکوت پر معدوم ہو گیا لیکن سکوت کہاں؟ باہر بارش کا طوفانی شور پوری شدت کے ساتھ جاری تھا۔

میرے اور غزالہ کے درمیان جب بھی کوئی اختلاف رائے پیدا ہوتا یا نوک جھونک کی صورت حال پیدا ہوتی تو ورا مکمل طور پر بی جمالو کا کردار ادا کرنا شروع کر دیتی تھی۔ اس وقت ورا موجود نہیں تھی، اس لیے اس فرصت کو غنیمت جان کر غزالہ نے جنت گل کا ذکر چھیڑ دیا۔ "شنگارا ولی میں ہمارے ساتھ کیا سلوک روا رکھا جاتا؟" اس کے بارے میں کوئی اندازہ نہیں لگایا جا سکتا تھا اس لیے میں نے اس مہلت کو غنیمت جان کر داستانی لب و لہجے میں اپنی کہانی شروع کر دی جس میں بعض بنیادی حقائق کو میں نے اپنے مفاد کے مطابق توڑ مروڑ لیا تھا۔

سلطان شاہ اس موضوع کی نزاکت کو بھانپتے ہوئے وہاں سے ٹل گیا تھا تاکہ ہم دونوں کھل کر بات کر سکیں اور اگر کسی کے دل میں کوئی غبار موجود تھا تو اسے وضاحتوں سے صاف کر سکیں۔

کسی نے سچ کہا ہے کہ دنیا کی ہر عورت اپنے مرد کی کمزوریوں کو اچھی طرح جانتی ہے۔ یہ دیگر بات ہے کہ وہ مصلحت کی وجہ سے ان کمزوریوں سے چشم پوشی اختیار کر لے یا اپنی زبان بند رکھے۔ غزالہ نے پوری کہانی سننے کے بعد ابتدا میں ہی جو سوالات کیے وہ بہت تیکھے اور کاٹ دار تھے غصے میں کسی پر اثر تھوڑا اور ہمارے درمیان بحث کا آغاز ہو گیا۔ غزالہ کے دل کی بھڑاس نکل جانے کے بعد ماحول کا تناؤ ختم ہو گیا۔ اس کا ایک نتیجہ یہ نکلا کہ ہم بہت دیر تک گردوپیش سے بے خبر ہو کر باتوں میں الجھے رہے۔ کافی دیر بعد مجھے ورا کا دھیان آیا تو وہ صندل خان سمیت غائب تھی۔ میں کوشش کے باوجود سلطان شاہ کو بھی تلاش کرنے میں کامیاب نہ ہو سکا۔

کئی گھنٹوں کے تسلسل کے بعد بارش کا زور ٹوٹنے کے آثار نظر آئے تو شنگاریوں میں زندگی کی لہر دوڑ گئی۔ باہر پھیلا ہوا اندھیرا تیزی سے کم ہونے لگا تھا۔ اس کے اثرات اس دراڑ میں بھی پڑ رہے تھے۔ رفتہ رفتہ روشنی اتنی بڑھ گئی کہ جیپ کی بیٹری سے منسلک روشنی کی ضرورت باقی نہ رہی۔ ایک آدمی اس طرف گیا تو اندھیرے میں سے ورا کی ہلکی ہلکی اور پرشوق ہنسی کی آواز سنائی دی۔ میں نے چونک کر ادھر دیکھا تو روشنی کے اس پار کچھ بھی نظر نہ آیا۔ روشنی کے تار الگ کیے جانے کے بعد وہ صندل خان کے ساتھ آتی ہوئی نظر آئی تو اس پر گہرا سرور طاری تھا۔ فرش کی ناہموار سطح پر بکھرے ہوئے پتھروں پر وہ صندل خان کے سہارے چل رہی تھی۔ وہ منظر دیکھ کر میری آنکھوں میں خون اتر آیا۔

"صندل خان" اپنے خول سے باہر نکل کر بہت دلچسپ ثابت ہوا" وہ ہمارے قریب آکر بولی "اس کے ساتھ وقت گزرنے کا پتا ہی نہیں چلا" میں نے نفرت سے اپنا منہ دوسری طرف پھیر لیا۔

"اس کا منہ کیوں سوجا ہوا ہے؟" اس نے حیرت سے غزالہ سے پوچھا "تم دونوں میں لڑائی تو نہیں ہو رہی تھی؟"

اس وقت مجھے ویرا کی آواز زہر لگ رہی تھی۔ میں وہاں رکتا تو اس سے بری طرح الجھ پڑتا۔ میں نے یہی مناسب سمجھا کہ خاموشی کے ساتھ وہاں سے اٹھ کر کسی اور کے پاس چلا جاؤں۔

"تنہائی کے نشے کا سبب شاید تم خود ہی ہو" جاتے جاتے میرے کانوں میں غزالہ کی ملامت آمیز آواز آئی۔

صندل خان، ویرا سے الگ ہو کر اس دراڑ کے دہانے پر جا کھڑا ہوا تھا اور آسمان کا جائزہ لے کر اعلان کر رہا تھا کہ وہ لوگ زیادہ سے زیادہ دس پندرہ منٹ میں سفر شروع کر سکیں گے کیونکہ گہرے بادل بہت تیزی کے ساتھ چھٹ رہے تھے اور مطلع صاف ہوتا جا رہا تھا۔ میں اس کے پیچھے جا کھڑا ہوا۔

وہ میری طرف مڑا تو میرا بازو تھام کر پرجوش لہجے میں کہنے لگا "میری سمجھ میں نہیں آتا کہ فرزانہ جیسی فراخ دل لڑکی کے ساتھ ہوتے ہوئے بھی تم اس قدر اداس اور فکر مند کیوں رہتے ہو۔ اس کے ساتھ تو ایک مرتبہ جہنم میں بھی بے خوف و خطر چھلانگ لگائی جا سکتی ہے۔ وہ بڑی دل دار لڑکی ہے۔"

لمحہ بھر کے لیے میں چکرا کر رہ گیا۔ میری سمجھ میں ہی نہیں آیا کہ وہ کس کا ذکر کر رہا تھا لیکن جوں ہی مجھے یاد آیا کہ ویرا ان لوگوں کے درمیان فرزانہ بنی ہوئی تھی، میں تلخ لہجے میں بول پڑا "میرا خیال ہے کہ تم دونوں نے کئی چھلانگیں لگائی ہوں گی۔ کافی دیر سے تم نظر نہیں آ رہے تھے۔"

اس وقت وہ خوش گوار موڈ میں تھا۔ کچھ شراب کا اثر بھی تھا اس لیے وہ میری بات پر دھیان دیے بغیر بولا "ہم دونوں پچھلی جیپ میں تھے۔ وہ پینے کے معاملے میں بھی مردوں سے کم نہیں ہے۔"

وہ دونوں ایک دوسرے کی تعریفیں کر رہے تھے۔ میرے لیے برداشت کرنا زیادہ مشکل نہیں تھا۔ اس معاملے میں زیادہ ملوث ہو کر میں اپنا خون سلگانے کے علاوہ اور کچھ نہیں کر سکتا تھا۔ میں نے وہ ناخوشگوار موضوع تبدیل کرنے کی نیت سے پوچھا "ہمارا باقی سفر کس وقت تک ختم ہو جائے گا؟"

"بارش نے ہمیں دوبارہ رکنے پر مجبور نہ کیا تو اندھیرے کے وقت ہم وادی میں ہوں گے اور کل صبح تم لوگوں کو خان بابا کے روبرو پیش کر دیا جائے گا۔"

"یہ بتاؤ کہ سردار یا منگل کا اصل لقب کیا ہے؟" میں نے اسے اسی موضوع میں الجھائے رکھنے کے لیے پوچھا "کبھی تم اسے خان بابا کہتے ہو اور کبھی سردار بابا۔"

"دونوں چلتے ہیں۔ وہ کسی کا برا نہیں مانتا۔ ویسے وہ شاید خان بابا کے لقب سے زیادہ خوش ہوتا ہے۔"

ویرا بدستور غزالہ کے پاس موجود تھی۔ وہ صندل خان کے دل و دماغ کو اس طرح اپنے شیشے میں اتار چکی تھی کہ وہ پھر اسی کی طرف چل دیا۔ میں نے اس کا ساتھ نہیں دیا اور ایک گوشے میں بیٹھ کر سگریٹ پینے میں مصروف ہو گیا۔ اس وقت مجھے ویرا کی صورت بلکہ پورے وجود سے نفرت ہو چلی تھی۔

اچانک سلطان شاہ میرے پاس آ پہنچا۔ اس کی آنکھوں میں مجرمانہ بے چینی کی جھلک دیکھ کر میں نے اس سے باز پرس کی تو اس نے سرگوشیانہ لہجے میں مجھے مطلع کیا کہ وہ سامان کے تھیلوں میں سے ایک پستول اور فاضل راؤنڈز کا ڈبا حاصل کرنے میں کامیاب ہو چکا تھا۔

میں نے اس اطلاع پر فوراً ہی فیصلہ صادر کر دیا "اس سے پہلے کہ کسی کو اس چوری کا علم ہو، دونوں چیزیں واپس پہنچا دو۔ اس بھیڑ میں وہ پستول صرف صندل خان کا ہو سکتا ہے۔ ان چیزوں کی چوری کا علم ہوتے ہی وہ بھڑک جائے گا۔ ویسے ایک پستول اور چند گولیاں ہمارے لیے بے مصرف ہیں۔ مجھے حیرت ہے کہ چوری کرتے ہوئے تم کو اپنا حلف بھی یاد نہیں رہا۔"

"حلف راستے میں محاذ آرائی کے لیے لیا تھا، چوری چکاری کے لیے نہیں" وہ ڈھٹائی سے بولا "پستول کا کھیل تو ننگارا ویلی پہنچنے کے بعد شروع ہوتا۔ اگر صندل خان اندھیرے میں ادھر نہ آنکلتا تو شاید میں اس تھیلے میں سے گولیوں کے مزید ڈبے نکالنے میں کامیاب ہو جاتا۔"

"تو کیا صندل خان نے تمہیں دیکھ لیا تھا؟" میں نے چونک کر پوچھا۔

"سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ وہ ویرا کو لے کر پچھلی جیپ میں آیا تھا۔ وہ دونوں باتوں میں مگن تھے۔ میں ان کی نظروں میں آئے بغیر اندھیرے میں کھسک گیا۔ میں ان کی واپسی کے بعد اپنی کمین گاہ سے نکلا تھا۔"

میں نے وہ بات وہیں اڑا دی "جاؤ۔ روشنی پھیلی جا رہی ہے۔ روانگی سے پہلے دونوں چیزیں اسی تھیلے میں واپس ڈال دو۔ بعد میں موقع نہیں ملے گا اور یہ گناہ بے لذت گلے پڑ جائے گا۔"

وہ بے پروایانہ انداز میں ایک طرف چل دیا۔ اس کی باتوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ ویرا اور صندل خان کو کافی دیر تک دیکھتا رہا تھا۔ میں اس سے تفصیلات پوچھ کر مزید کوفت میں مبتلا نہیں ہونا چاہتا تھا۔ مجھے یہ تسلی ضرور ہو گئی تھی کہ ضرورت پیش آنے پر میں کسی بھی وقت اس کی چشم دید گواہی سے ویرا کو شرمندہ بلکہ ذلیل کر سکتا تھا۔ میری نظروں سے گرنے کے بعد وہ کسی عزت کی حق دار نہیں رہ گئی تھی۔

آخر کار قدرت کو ہمارے کارواں کی مجبوریوں پر رحم آ گیا۔

بارش تھم گئی۔ آسمان ابر آلود ضرور تھا لیکن گہری اور سیاہ بدلیوں کی جگہ سرمئی بادلوں کی ٹکڑیاں تیرتی ہوئی نظر آرہی تھیں۔ وہاں ہر طرف پہاڑ ہی پہاڑ تھے اس لیے برسات کے ساتھ شروع ہونے والا پانی کا تیز بہاؤ برسات رکتے ہی ختم ہوگیا تھا۔ صندل خان نے ان سازگار حالات کا جائزہ لے کر کوچ کا اعلان کردیا۔

اس بار بھی صندل خان نے سب کو وہی ترتیب اختیار کرنے کی ہدایت کی جو طوفان باد و باراں کے وقت تھی یعنی مجھے اور ویرا کو اُس کی جیپ میں سفر کرنا تھا۔ غزالہ اور سلطان شاہ کے لیے اگلی جیپ مخصوص تھی۔ میرے لیے وہ ہدایت صبر آزما تھی۔ اس وقت میں ویرا کی صورت دیکھنے کا روادار نہیں تھا تو کئی گھنٹوں تک اس کا لمس کیسے برداشت کرسکتا تھا۔ میں اُس کے سامنے والی سیٹ پر بیٹھا تو وہ اپنی جگہ چھوڑ کر میرے برابر میں آگئی۔ میں نے اس کی جگہ لی تو وہ وہاں بھی آگئی۔

”آخر پتا تو چلے کہ تم مجھ سے برہم کیوں ہو؟“ اس نے میرا بازو تقریباً نوچ کر سوال کیا۔

”دماغ خراب ہوگیا ہے“ میں نے غرا کر اس کا ہاتھ جھٹک دیا اور اپنا منہ دوسری طرف پھیر لیا۔

اسی وقت ایک محافظ سوار ہوا تو میں پھرتی سے اس کے ساتھ بیٹھ گیا۔ بعد میں آنے والے محافظ نے جھجک کر خالی نشست کی طرف دیکھا پھر ناخوش گوار حیرت کے ساتھ ویرا کے برابر میں بیٹھ گیا۔ صندل خان نے اگلی نشست پر بیٹھنے سے پہلے ہی اس تبدیلی کو بھانپ لیا اور پوچھا ”کیا تم دونوں لڑ پڑے ہو؟“

”ارے نہیں“ ویرا ایک ادائے خاص سے اپنی گردن جھٹک کر معصومیت سے ہنس پڑی ”ہمارے درمیان لڑنے والا کوئی رشتہ نہیں ہے۔ دراصل اپنی بیوی سے لڑنے کے بعد وقتی ساری دنیا سے اسی طرح بے زار ہوجاتا ہے۔ وہ موجودہ مصائب پر ذہنی سے بری طرح ناراض ہوتی ہے۔“

”تمہیں ان کے ذاتی مسائل کا مذاق نہیں بنانا چاہیے“ صندل خان نے محظوظ ہونے کے بجائے بیزاری سے کہا۔

گاڑیاں حرکت میں آگئیں۔ بارش کے بعد ان وادیوں میں خنک ہوائیں چل پڑی تھیں جن میں پہاڑوں سے اٹھنے والی سوندھی سوندھی خوشبو بھی شامل تھی۔ وہاں کسی باقاعدہ سڑک کا وجود نہیں تھا۔ زمین سنگلاخ ہونے کی وجہ سے زمین پر دوسری گاڑیوں کے چھوڑے ہوئے نشانات بھی نہیں تھے۔ اس لیے سفری سمت کا چھٹی اندازہ لگانا ممکن ہوکر رہ گیا تھا۔ اگلی جیپ کا ڈرائیور اپنی صوابدید کے مطابق جہاں چاہتا گاڑی کو موڑ لیتا تھا۔ کئی مرتبہ یوں بھی ہوا کہ ہماری گاڑیاں بہتر راستے کو چھوڑ کر گڑھوں کو ملا کر گزریں اور وہی اصل راستہ تھا۔ دونوں گاڑیوں کی رفتار سست تھی لیکن انجن کی تیز غراہٹوں سے اندازہ ہو رہا تھا کہ ہم بتدریج بلندی کی طرف جارہے تھے۔

راستے میں کہیں بھی کھانے پینے کے لیے نہیں رکا گیا۔ شاید گاڑیوں میں خورد و نوش کا سامان سرے سے نہیں تھا۔ بڑے بڑے تھیلوں میں جو بھی خشک چیزیں بھری ہوئی تھیں، وہ شنگار وادی کے باسیوں کی ضروریات کے لیے تھیں۔ بس صندل خان اپنے لیے واڈکا کی بوتلیں بھر لایا تھا جن میں سے دو صاف ہوچکی تھیں۔ تیسری کسی بھی وقت جواب دے سکتی تھی کیونکہ صندل خان وقفے وقفے سے اسے منہ سے لگاتا جارہا تھا۔

ویرا راستے بھر چہکتی اور صندل خان سے ٹھٹھہ بازی کرتی رہی۔ اس دوران میں وہ مجھ پر چوٹ کرنے کا کوئی موقع ضائع نہیں کررہی تھی مگر میں نے اُس کے منہ نہ لگنے کا فیصلہ کرلیا تھا۔ صندل خان نے جب بھی مجھ سے بات کرنی چاہی، میں نے کسی گرم جوشی کا مظاہرہ کیے بغیر اسے سپاٹ سے جوابات دینے پر اکتفا کیا اور آخر کار اس نے بھی اپنی ساری توجہ ویرا پر مرکوز کردی۔

سورج ہماری نظروں سے یوں اوجھل ہوا تھا کہ دوبارہ اس کی جھلک بھی نظر نہیں آئی۔ پورے وقت ہلکے اور گہرے بادل ہمارے ہم سفر رہے۔ بارش نے پورے علاقے میں زبردست توڑ پھوڑ مچائی تھی۔ راستے میں نظر آنے والے کٹاؤ تو تقریباً ہر جگہ موجود تھے لیکن کہیں کہیں پتھروں نے راستہ بالکل مسدود کیا ہوا تھا۔ ایسے مقامات پر صندل خان کے آدمی پتھروں کو لڑھکا کر راستہ بناتے رہے اور پھر شام کی قلمداری شروع ہوگئی۔

ابر کی وجہ سے غروب آفتاب سے پہلے ہی بیڈ لیمپس روشن کرنے پڑ گئے لیکن سفر میں کوئی رکاوٹ پیش نہیں آئی۔ مسلسل پہاڑ اور پتھریلے راستے دیکھتے دیکھتے میری آنکھیں تھکنے لگی تھیں۔ فضا میں تھوڑا اندھیرا پھیلنے سے پہلے ہی ہم ایک موڑ مڑے تو صندل خان بے اختیار بول پڑا ”ہم پہنچ گئے۔ وہ سامنے گلالان کی پہاڑی نظر آرہی ہے۔ بس اسی کے دامن میں آج رات بسر ہوگی۔ اس پہاڑی کا ایک سرا زرافہ کی گردن کی طرح بہت اونچا ہے۔“

اس جگہ سے گلالان نامی پہاڑی کسی قدیم کلیسا کے بلند اور اونچے مینار کی طرح چٹانوں کے درمیان سے سر نکالے نظر آرہی تھی۔ جیپ کا رخ بدلنے کے ساتھ ساتھ اس کا پھیلاؤ بھی سامنے آتا چلا گیا۔ صندل خان، ویرا کو بتا رہا تھا کہ گلالان کی پہاڑی اوپر سے مسطح اور بہت وسیع تھی۔ جس کے ایک حصے میں جنگلات اُگے ہوئے تھے۔ پچھلی ڈھلانیں بھی ان ہی جنگلات سے پوری طرح ڈھکی ہوئی تھیں۔ ان ڈھلانوں کا اختتام گہری اور تاریک کھائی میں ہوتا تھا جہاں سے کوئی گلالان کا رخ کرنے کی ہمت نہیں کرتا تھا۔ شنگاری قبیلہ اسی محفوظ سطح مرتفع پر رہتا تھا۔ انھوں نے پہاڑ سے کئی سو فٹ نیچے پیالہ نما وادی کو قابل کاشت بنایا ہوا تھا۔ وادی میں داخلے کا راستہ ایسے مقام سے تھا جہاں گلالان کا پچھلا حصہ نظر آتا تھا اور وہیں محافظ موجود رہتے تھے۔ اس راستے کے بعد چاروں طرف پہاڑ تھے جن کے پیچھے صرف موت کا راج تھا۔

اس وجہ سے وادی میں داخل ہونے کے بعد کوئی بھی شخص وہاں کے محافظوں کی نظروں سے بچ کر فرار نہیں ہو سکتا تھا۔

وادی سے گلان تک پہنچنے کا راستہ بھی آسان نہیں تھا۔ شنگاری اس راستے کے عادی تھے لیکن وادی سے اوپر تک باربرداری وغیرہ کے لیے خچر استعمال کیے جاتے تھے۔

میرے لیے وہ تمام باتیں حیران کن تھیں لیکن ویرا سے اپنی بیزاری کی وجہ سے میں نے ان تفصیلات میں گہری دلچسپی کا اظہار نہیں کیا۔ ویرا خود ہی صندل خان سے ایسے سوالات کر رہی تھی جن کی وجہ سے مجھے بولنے یا دخل انداز ہونے کی ضرورت محسوس نہیں ہو رہی تھی۔

تھوڑی دیر بعد گلان پہاڑی نظروں سے اوجھل ہو گئی۔ مجھے امید تھی کہ وہ سفر جلد ہی ختم ہو جائے گا لیکن اندھیرا گہرا ہونے کے باوجود سفر جاری رہا۔ اچانک فضا میں ایک فائر کی تیز آواز گونجی جو پہاڑوں سے ٹکرا کر دیر تک بازگشت پیدا کرتی رہی۔ دونوں جیپوں کے ڈرائیوروں نے ہیڈ لیمپس کو متعدد بار دھیما اور تیز کیا پھر ہارن بجائے گئے۔ اس ماحول میں وہ سب بہت عجیب اور پراسرار معلوم ہو رہا تھا۔

اس شور کا سلسلہ موقوف ہوا تو ویرا نے صندل خان پر سوالات کی بوچھار کر دی۔ اس نے بتایا کہ گلان کے سرے پر موجود محافظوں نے گاڑیوں کے ہیڈ لیمپس دیکھ کر فائر کی صورت میں ان سے شناخت طلب کی تھی۔ اگر شناخت نہ کرائی جاتی تو بلندی سے آنے والی بے شمار گولیاں ہر ایک کے بدن کو چھلنی کر ڈالتیں۔ ڈرائیوروں نے مخصوص انداز میں ہارن بجا کر اور روشنیاں دھیمی اور تیز کر کے اپنی شناخت کرا دی تھی۔ اس طرح ہمارے قافلے کی آمد کی خبر ہم سے پہلے شنگاراویلی میں پہنچ چکی تھی۔

آخر کار وہ مقام بھی آ ہی گیا جہاں دو پہاڑیوں کے درمیان ایک قدرتی گزرگاہ نظر آ رہی تھی۔ اس درے کے ایک طرف چند سو فٹ اونچا ٹیلہ تھا اور دوسری طرف کھڑی ڈھلان والا ایک پہاڑ آسمان میں پہنچتا ہوا نظر آ رہا تھا اور اسی کی چوٹی پر شنگاراویلی کے محافظ براجمان تھے۔

"اوپر بیٹھے ہوئے چند نشانچی، ہزاروں کے لشکر کو اس درے سے گزرنے سے پہلے خاک وخون میں نہلا سکتے ہیں۔" صندل خان پرغرور آواز میں کہہ رہا تھا۔ "اسی وجہ سے ہماری سرزمین کی طرف آج تک کسی نے میلی آنکھ سے دیکھنے کی جرات نہیں کی۔ یہ زمین ہماری ہے اور ہماری ہی رہے گی۔"

"تو کیا باقی افغانستان تمہارا نہیں ہے؟" اس بار میں اپنی حماقت کے باعث خاموش نہ رہ سکا۔

"ان کا جو بھی ہے وہ اس کے لیے لڑ رہے ہیں۔ ان سے ہمارا کوئی واسطہ نہیں ہے۔"

"تم اس چھوٹی سی وادی کو اپنا کہہ رہے ہو۔ مجھے تو یاد پڑتا ہے کہ افغانستان میں بھی شنگاری پائے جاتے ہیں۔" میں نے کہا۔ "ان میں اور تم میں کیا فرق ہے؟"

"پہلی بات تو یہ کہ نہ وادی چھوٹی ہے نہ گلان کی سطح مرتفع تنگ ہے۔ یہ بہت بڑا علاقہ ہے جس پر سردار بابا کی حکمرانی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ کچھ شنگاریوں نے چوری چھپے باہر بھی شادیاں کی ہوں۔ ان کی اولاد یہاں نہیں آئی مگر وہ بھی تو شنگاری ہی کہلائیں گے یا پھر تم کسی اور قبیلے کی بات کر رہے ہو گے۔"

میں نے دوبارہ خاموشی اختیار کر لی۔ گاڑیاں بدستور گلان کے دامن میں واقع درے سے گزر رہی تھیں۔ وہ کہیں تنگ اور کہیں اتنا کشادہ تھا کہ اس میں چھ گاڑیاں ایک ساتھ گزر سکتی تھیں۔ گلان کے پرشکوہ پہاڑ نے خاموشی کے ساتھ اس راستے کو اپنی پناہ میں لیا ہوا تھا۔

گاڑیاں درے میں سے گزرنے کے بعد جوں ہی وادی میں داخل ہوئیں، اچانک کہیں کوئی گھنٹی پرشور آواز میں بجنے لگی۔ ایک مرتبہ پھر صندل خان کے آدمیوں پر جنون سوار ہو گیا۔ دونوں گاڑیوں کی کھڑکیوں سے آتشیں ہتھیاروں کی نالیں باہر نکل آئیں اور موت کے شعلے اگلنے لگیں۔ فائرنگ دونوں پہلوؤں پر کی جا رہی تھی کیونکہ آگے کچھ مکان تھے جن میں زرد روشنیاں لہراتی ہوئی نظر آ رہی تھیں۔

گھنٹی کی پراسرار آواز اور پھر فائرنگ کا سلسلہ شروع ہوتے ہی روشن مکانوں میں شور وغل برپا ہو گیا۔ ہیڈ لیمپس کی دور تک پھیلی ہوئی روشنی میں بہت سے مرد اور عورتیں چیختے چلاتے بھاگتے چلے آ رہے تھے۔

گھنٹی کی آواز دور کی تھی۔ ہتھیار بارود کی تھے اگلتے رہے۔ گھنٹی پر ان کا کوئی اثر نہیں ہوا۔ پھر اچانک ہی گھنٹی کی آوازیں رک گئیں جیسے اس کا وجود ہی نہ رہا ہو۔ مزید کئی راؤنڈ فائر کرنے کے بعد صندل خان کے آدمیوں کو احساس ہوا کہ وہ پراسرار آواز تھم چکی تھی اور وہ بے مقصد گولیاں برسا رہے تھے۔

ہمارے آگے والی چلتی ہوئی جیپ میں سے ایک آدمی نیچے کود پڑا۔ اس نے اپنی رائفل کو نالی سے تھاما ہوا تھا۔ وہ جارحانہ انداز میں اسے لہراتا ہوا اس غول کی طرف لپکا جو مکانوں سے برآمد ہوا تھا۔ وہ غضیلی آواز میں کچھ چیخ بھی رہا تھا۔ آنے والے جس طرح آئے تھے، اس سے زیادہ بدحواسی کے عالم میں، بلبلاتے ہوئے واپس دوڑ پڑے۔ میں نے دیکھا کہ وہ سب فاقہ زدہ اور بدحال نظر آ رہے تھے۔ کسی کے بدن پر صاف یا پورا لباس نہیں تھا۔ اگر وہی شنگاری تھے تو عبرت نشان تھے۔ موت کی سوداگری بھی ان میں خوشحالی نہیں لا سکی تھی۔

ایک بڑے مکان کے سامنے گاڑیاں رک گئیں اور سب اتر پڑے۔ اس وقت تک چیخنے چلانے والے دوبارہ جھونپڑے اور گارے سے بنے ہوئے مکانوں میں گھس کر خاموش ہو چکے تھے۔ وادی میں ہر

طرف سکوت کا راج ہو گیا تھا۔

وہ ایک عام سا پہاڑی مکان تھا۔ اس کا فرش گارے سے لیپ کر ہموار کر دیا گیا تھا۔ جب کیروسین لیمپ روشن کیے گئے تو میں نے وہاں چند اجنبی چہروں کو موجود پایا جو ہمارے قافلے میں شامل نہیں تھے۔ صندل خان ان پر بگڑ رہا تھا اور وہ سر جھکائے اس کی پھٹکار سن رہے تھے۔ اس وادی میں پہنچتے ہی اس کے تیور بدل گئے تھے۔ اس کے ایما پر ہم چاروں کو ایک اندرونی کمرے میں پہنچا دیا گیا۔ جاتے جاتے ویرا نے صندل خان سے بات کرنے کی کوشش کی لیکن اس نے مڑ کر ویرا کی طرف دیکھنا بھی گوارا نہ کیا۔ صندل خان کی اس بے رخی پر میرے دل میں ٹھنڈک سی پڑ گئی۔ اس نے ویرا سے بے توجہی برت کر اسے اس کی حیثیت یاد دلا دی تھی۔

دوسرے کمرے میں ہماری شب بسری کا پیشگی اہتمام تھا۔ وہاں پورے فرش پر ایک گہرا کمبل بچھا ہوا تھا جس پر ایک قطار میں چار گاؤ تکیے رکھے ہوئے تھے۔ تکیوں کے نیچے اوڑھنے کے لیے اونی کمبل موجود تھے۔ ہمیں وہاں پہنچانے والا فوراً ہی واپس لوٹ گیا اور کمرے میں صرف ہم چاروں رہ گئے۔

"معلوم ہوتا ہے کہ اب بھوکا ہی سونا پڑے گا۔" ویرا نے بڑبڑاتے ہوئے کہا "یہاں پہنچتے ہی ان لوگوں نے آنکھیں بدل لی ہیں۔ پتا نہیں شیخ خان بابا کیا فیصلہ صادر کرتا ہے۔"

"خدا کا شکر ہے کہ سفر ختم ہوا۔" غزالہ نے گہرا سانس لے کر کہا "میں تو ایسی ہی سفر سے اس قدر تھک گئی ہوں کہ کھانا ملے یا نہ ملے، خوب گہری نیند سوؤں گی۔"

"بھوکوں کو صندل خان اپنے ساتھ کھانا کھلائے گا۔" میں نے کسی سے مخاطب ہوئے بغیر بے پروائی سے کہا "اس نے دوسروں کو الو بنانے کے لیے آنکھیں بدلی ہیں۔ تنہائی میں سارے ناز نخرے اٹھائے گا۔"

"کیا بک رہے ہو؟" ویرا ایک غصے میں آ گئی "برداشت کی ایک حد ہوتی ہے۔ میں نے کیا کیا ہے جو تم نے مجھ سے بیر پال لیا ہوا ہے؟ زبردستی میرے منہ لگنے کی کوشش کر رہے ہو۔"

"میں اپنی خوش فہمی کی معافی چاہتا ہوں۔" میں نے کاٹ دار لہجے میں براہ راست اسی سے کہا "میرا خیال تھا کہ تم ہم لوگوں سے مشورہ کیے بغیر صندل خان کو ضرورت سے زیادہ ڈھیل نہیں دو گی۔"

"میں نے اسے کون سی ڈھیل دی ہے کہ آسمان ٹوٹ رہا ہے۔ اگر تمہیں یہ بات ناگوار گزری ہے کہ میں اس سے کھل مل کر باتیں کر رہی تھی تو تم کو شرم آنی چاہیے۔ میں چاروں کے مفاد کے بارے میں سوچ رہی تھی۔"

"میرا خیال ہے کہ میرے بجائے سلطان شاہ تم کو بہتر انداز میں سب کچھ بتائے گا۔" میں نے تلخی سے یہ کہہ کر سلطان شاہ کی طرف متوجہ ہو گیا "اب تم بتاؤ کہ جب تم اندھیرے میں تھے تو تم نے کیا دیکھا تھا؟"

اسے ہدایت دے کر میں اطمینان سے سگریٹ سلگانے میں مصروف ہو گیا۔ مجھے یقین تھا کہ اس کی کہانی ویرا کو سر اٹھانے کے قابل نہیں چھوڑے گی اور میں پوری طرح اپنے دل کی بھڑاس نکال لوں گا۔

"یہ دونوں پس پس کر باتیں کرتے ہوئے اندھیرے میں آئے پھر جیپ کی اگلی نشستوں پر بیٹھ گئے۔" سلطان شاہ کہہ رہا تھا "میرا خیال ہے کہ صندل خان ویرا سے بے تکلف ہونے کی کوشش کر رہا تھا لیکن ویرا نے اس کے ساتھ کافی وقت گزارنے کے باوجود اسے حد سے تجاوز نہیں کرنے دیا۔ پھر یہ دونوں لوٹ آئے۔"

مجھے یوں محسوس ہوا جیسے کسی نے میری کھوپڑی پر اچانک لٹھ دے مارا ہو۔ یہ تو کوئی بات ہی نہیں تھی کہ تھوڑی دیر تک گپیں لڑانے کے بعد وہ دونوں واپس لوٹ آئے تھے۔

"اب بتاؤ! میرا کیا قصور ہے؟ میں نے کون سی غلطی کی تھی جس پر تمہاری نحوستی بگڑی ہوئی ہے۔" ویرا میرے اوپر آنکھیں نکال کر غرائی "تم سلطان شاہ سے کیا کہلوانا چاہ رہے تھے؟"

"کچھ بھی نہیں۔" میں نے جلدی سے پینترا بدلتے ہوئے کہا "بس اتنی سی بات تھی کہ تم نے صندل خان کے ساتھ تنہائی میں جا کر بہت بڑا خطرہ مول لیا تھا۔ اگر وہ درندگی پر اتر آتا تو حالات قابو سے باہر ہو سکتے تھے۔"

"اور اسی لیے تم نے سلطان شاہ کو میرے پیچھے لگا دیا تھا؟" وہ جلے کٹے لہجے میں بولی "تمہیں ڈر تھا کہ تنہائی میسر آتے ہی میں اس الو کے پٹھے پر عاشق ہو جاؤں گی؟"

اس کی آخری بات بالکل درست تھی لیکن میں دو اعترافات نہیں کر سکتا تھا۔ میں نے جوابی برہمی اختیار کرتے ہوئے کہا "تم بلاوجہ بات بڑھا رہی ہو۔ میں نے تم پر ایسا الزام لگایا ہے؟ نہ میں نے سلطان شاہ کو تمہاری نگرانی پر لگایا تھا۔ یہ تمہاری اپنی دماغی اختراع ہے۔ میں الزام تراشی کو گھٹیا پن سمجھتا ہوں۔"

"میں کسی اور ارادے سے ادھر گیا تھا۔" سلطان شاہ نے میری تائید کی "تم دونوں اتفاقاً ادھر آ نکلے تھے اور مجھے مجبوراً وہاں چھپنا پڑ گیا تھا۔ مجھے تمہاری نگرانی کرنے کی کیا ضرورت تھی؟ اچھا برا بھلا تم خود سمجھتی ہو۔"

"یہ چھوٹی سی بات زینی کی سمجھ میں نہیں آئی۔ یہ ہر وقت میرا سرپرست بننے کی کوشش کرتا رہتا ہے....."

ویرا کی بات ادھوری رہ گئی کیونکہ وہ لوگ ہمارے لیے گرم گرم کھانا لے آئے تھے۔

روٹیاں ٹھنڈی اور شوربے دار سالن بے ذائقہ تھا لیکن ہم سب کی بھوک چمکی ہوئی تھی۔ اس لیے ہم نے ڈٹ کر کھانا کھایا۔ سالن میں موجود سبزی ہمارے لیے نئی تھی لیکن جو کچھ بھی سامنے آ گیا تھا ہم نے اپنا فرض سمجھتے ہوئے اس کا صفایا کر ڈالا۔ کھانے

کے بعد ہمیں گرم گرم قہوہ دیا گیا جو بہت لذیذ تھا۔ قہوہ پی کر ہم کھانے کی بے تکلفی کو بھولنے پر مجبور ہوگئے۔ پچھلی رات کی پُرتکلف ضیافت کے بعد ویسے بھی ہماری عادتیں بگڑی ہوئی تھیں۔

کیروسین لیمپ کی لَو دھیمی کرکے ہم کمبل پر پھیل کر لیٹ گئے۔ غزالہ کے ذہن پر گھنٹی کی پُراسرار آواز اتنی شدت سے سوار تھی کہ اس نے پھر آواز میں وہی ذکر چھیڑ دیا۔ میں نے اسے سمجھایا کہ جب تک ہم ان لوگوں کے درمیان پھنسے ہوئے تھے ہمارے لیے اس بارے میں بات کرنا سودمند نہیں تھا۔ صندل خان نے اسے اپنا اندرونی معاملہ قرار دے کر مجھے بھی سخت تنبیہہ کی تھی۔ اس کے بعد گھنٹیوں کے بارے میں لب کشائی کی کوئی گنجائش نہیں رہی تھی۔

"اس وقت یہاں کوئی نہیں ہے۔ کم از کم ہم آپس میں تو بات کرسکتے ہیں۔" سلطان شاہ نے سرگوشی میں کہا۔

"یہاں داخل ہوتے وقت جو کچھ ہوا ہے اس سے تو ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے کوئی تنگ دلوں کی دہشت سے فائدہ اٹھا کر دور دور سے انہیں چراتا ہے اور جب وہ بیوپاری کی حدوں کو چھونے لگتے ہیں تو خاموشی سے فرار ہوجاتا ہے۔" ورا نے سوچنے کے بعد کہا۔ "ہوسکتا ہے کہ گھنٹی کا تعلق ان کی کسی قدیم روایت سے ہو۔"

"جو کچھ بھی ہو لیکن یہ صرف چرانے کا معاملہ نہیں ہے۔" میں نے کہا "یہ بہت منظم لوگوں کا کام معلوم ہوتا ہے۔ وہ یہاں سے جیجا سرائے تک پھیلے ہوئے ہیں۔ یہی نہیں بلکہ وہ شنگاریوں کی نقل و حرکت سے بھی باخبر رہتے ہیں۔"

"بالکل!" سلطان شاہ جوشیلے لہجے میں بولا "وہ خاص خاص مواقع پر گھنٹی بجاتے ہیں۔ ہماری روانگی کے وقت گھنٹی والی بھیڑ بھی موجود تھی اور ہمارے یہاں پہنچتے ہی پھر گھنٹی بجادی گئی....."

"یہ سب باتیں کسی خاص رخ کی نشاندہی کررہی ہیں۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا "ان دو واقعات سے ظاہر ہورہا ہے کہ گھنٹیوں والے ہماری آمد کو خاص اہمیت دے رہے ہیں۔ وہ جو کوئی بھی ہوں اور ان کا جو بھی مقصد رہا ہو وہ شنگاریوں کے خیرخواہ ہرگز نہیں ہیں۔"

"تمہیں سردار شندہ گل سے اس بارے میں بات کرنی چاہیے تھی....." میں ورا کی بات پر ہنس دیا۔

"میں یہ کہنے پر مجبور ہوں کہ صندل خان نے تمہاری خاصی عقل چرالی ہے....."

اس نے بھڑک کر میری بات کاٹ دی "یہاں اس غیبت کا ذکر کہاں سے آگیا؟"

"تم بات ہی ایسی کررہی ہو۔" میں نے ہنس کر کہا "ہم مذاکرات کرنے کے لیے یہاں نہیں آئے ہیں۔ ہمیں ہمارے قلب سے اغوا کرکے زبردستی شنگاراولی لایا گیا ہے۔ ہمارے سامنے پہلا مسئلہ اپنی سلامتی کا ہے۔ ہمیں کس قسم کے خطرات لاحق ہیں اس کا علم سردار شندہ گل سے ملاقات کے بعد ہی ہوسکے گا۔ تم مجھے اس طرح مشورہ دے رہی ہو جیسے ہم اپنی مرضی سے اس کوہ پیمائی پر نکلے ہوں اور اب سردار کی قدم بوسی کو جانے والے ہوں۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" سلطان شاہ نے اعتراف کیا "کل رات کی دعوت کے بعد تو دونوں کی پرواز ایک دم ہی بہت بلند ہوگئی تھی۔ غنیمت ہے کہ تمہیں اس سفر کا مقصد اور انجام یاد رہ گیا ہے۔"

"ہمیں ہوشیاری سے سونا ہوگا۔" غزالہ خوف زدہ آواز میں بولی "ہوسکتا ہے کہ رات کو کسی بھی وقت اچانک گھنٹیاں بجنی شروع ہوجائیں۔ مجھے تو یہ کوئی آسیبی سلسلہ معلوم ہوتا ہے ورنہ یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ جیجا سرائے میں بھیڑ چھوڑنے والا اس قدر خراب موسم میں ہم سے پہلے یہاں پہنچ گیا ہو جب کہ ہم جیپوں میں سفر کررہے تھے اور ہم نے راستے میں کسی کو گزرتے ہوئے بھی نہیں دیکھا....."

"تم نے زیادہ کھانا کھالیا ہے اس لیے سکون سے سوجاؤ۔" ورا اسے پچکارتے ہوئے بولی "احمق لڑکی! یہ ایک ادنیٰ سی بدروح کا کام نہیں ہے۔ تم نے سنا نہیں کہ ذہنی کیا کہہ رہا تھا۔ گھنٹیوں والوں کا خفیہ گروہ یہاں سے جیجا سرائے تک پھیلا ہوا ہے اور وہی لوگ شنگاریوں میں دہشت پھیلا رہے ہیں۔"

"کچھ بھی ہو ہمارا یہ سفر تحیر اور سنسنی سے بھرپور ہے۔" سلطان شاہ انگڑائی لیتے ہوئے بولا "صبح ہمارے مقدر کا فیصلہ ہونے والا ہے اور ہمیں ابھی تک اپنا جرم معلوم نہیں ہے۔ سارا کام صرف قیاس آرائیوں سے چل رہا ہے۔ میں تو کئی راتوں سے خواب میں بھی ریت کے خیالی گھروندے بناتا اور توڑتا رہتا ہوں۔"

"تم کچھ اور کر بھی نہیں سکتے۔" ورا نے اسے وہیں پکڑ لیا "کھانے اور سونے کے علاوہ تم نے اب تک اور کیا کیا ہے۔"

"تمہاری اور صندل خان کی خفیہ نگرانی۔" سلطان شاہ نے برجستہ کہا اور سب ہی بے ساختہ ہنس پڑے۔ غزالہ کے خشک ہونٹوں پر میں نے اس سفر میں پہلی بار بے ساختہ مسکراہٹ دیکھی تھی۔

ہم سب گدھے گھوڑے بیچ کر سوئے اور ایسے سوئے کہ ہمیں جھنجھوڑ کر بیدار کیا گیا۔ ہم اپنے ذہنوں کو پوری طرح خمار کی دھند سے نکالنے بھی نہ پائے تھے کہ صندل خان ہمارے سروں پر آموجود ہوا۔

"باہر جیپیں تیار ہیں۔ ہمیں فوراً روانہ ہونا ہے۔ تم لوگوں کو ناشتا اوری میں ملے گا۔" اس نے کہا۔

"ڈک اور جیب کے بعد اب مجری کی کسر رہ گئی تھی وہ بھی پوری ہوجائے گی۔" ورا نے کراہتے ہوئے کہا لیکن صندل خان اس کی طرف دھیان دیے بغیر باہر چلا گیا اور اس کے نوکر ہم چاروں کو باہر ہانکنے لگے۔

ہمیں اس مکان کی دوسری سمت سے باہر نکالا گیا تو سورج کی

تیز روشنی میں ایک مسحور کن منظر ہماری نگاہوں کے سامنے پھیلا ہوا تھا۔ دور دور تک پھیلے ہوئے ہموار کھیتوں میں افیم کے سرسبز پودے لہلہا رہے تھے۔ کھیتوں میں جا بجا گھنے اور سایہ دار درخت اُگے ہوئے تھے جن کے نیچے دودھیا رنگ کی بھیڑیں بندھی ہوئی تھیں۔ کھیتوں میں بہت سے لوگ کام کر رہے تھے۔ ان میں چند عورتیں بھی تھیں۔ مجھے ایک عورت ایسی بھی نظر آئی جس کی چھاتیاں بالکل برہنہ تھیں اور سر کے بال صاف تھے۔ معاً مجھے سردار پاسندہ گل کے لرزہ خیز دعوے یاد آ گئے۔ اس نے بالکل یہی کہا تھا کہ ششگا راڑیلی میں سوساؤں کے خون پر گریہ و ماتم کرنے والی عورتوں کے سر منڈوا کر چالیس دن تک ان کی چھاتیاں برہنہ رکھوائی جاتی ہیں۔ مجھے نظر آنے والی بدنصیب عورت شاید ان ہی میں سے ایک تھی جو اپنے باپ، شوہر یا بیٹے کی خون میں نہائی ہوئی لاش دیکھ کر بے ساختہ اندوہناک لے میں بین کرکے رونے لگی تھی۔

ان کھیتوں کے پیچھے اور دائیں جانب دھندلے پہاڑ موجود تھے۔ بائیں طرف گالان کا پُرجلال پہاڑ ایک فصیل کی طرح کھڑا ہوا تھا۔ اس کی کھڑی ڈھلانیں ناقابلِ عبور نظر آتی تھیں لیکن ہواؤں کے ساتھ اوپر سے ملی جلی آوازیں سنائی دے رہی تھیں جو گالان کی بلندی پر آبادی کی غماز تھیں۔ درّے کی طرف پہاڑ کا اٹھتا ہوا سرا اژدہے کی گردن کی طرح نظر آ رہا تھا۔

اس وادی میں پتھروں اور گارے کے مکانات ایک لمبی قطار کی صورت میں اس طرح بنائے گئے تھے کہ وہ درے کو وادی سے الگ کر رہے تھے۔ ہمیں لانے والی جیپیں اس قطار کی دوسری جانب موجود تھیں اور ایک طویل چکر کاٹے بغیر اندرونی حصے میں نہیں آ سکتی تھیں۔ تعمیر کا وہ انداز دفاعی تھا۔ دشمن کے حملہ آور ہونے کی صورت میں اوپر والے اتنا نیچے اُترے بغیر ہی ان تک رسائی حاصل کر سکتے تھے۔ وادی والے، مکانوں کی اس تنگ فصیل میں قلعہ بند ہو کر نیچے نکلنے والوں کو بھون ڈالتے۔ ان دو حفاظتی مرحلوں کے بعد گالان کی بلندیاں ہر خطرے سے محفوظ نظر آتی تھیں۔

باہر دس مضبوط اور صحت مند خچر موجود تھے۔ ان میں سے چار پر ساز و سامان کے بورے لدے ہوئے تھے۔ چھ کی پشت پر زین کسی ہوئی تھی۔ خزانہ اور ویرا کو خچروں پر سوار کرانے کے بعد ہم دونوں بھی سوار ہو گئے۔ وہ پہاڑی خچر اتنے قد آور تھے کہ رکاب میں پیر ڈالے بغیر ان کی پشت پر سوار ہونا ممکن نہیں تھا۔

صندل خان اپنے خچر کو ایڑ لگا کر سب سے آگے نکال لے گیا۔ اس کے پیچھے سلطان شاہ، پھر دونوں عورتیں اور آخر میں، میں روانہ ہوا۔ میرے پیچھے بار بردار خچروں کا قافلہ تھا۔ سب سے آخر میں صندل خان کا ایک مسلح ساتھی تھا جو چیتا سرائے سے ہمارے ساتھ ہی آیا تھا۔ باقی لوگ ہم سے پہلے گالان چلے گئے تھے یا پھر نیچے ہی رک گئے تھے۔

افیم کے سرسبز کھیتوں کے درمیان بنے ہوئے ہموار راستے پر وہ کارواں اسی ترتیب سے چلتا رہا۔ صندل خان ایسے موڑ لے رہا تھا کہ ہم ہر قدم کے ساتھ گالان کی عظیم الشان فصیل سے قریب تر ہوتے جا رہے تھے۔ آخر کار ہم کھیتوں سے نکل آئے۔ وہاں کام کرنے والوں کے وحشت زدہ چہروں اور بے نور آنکھوں سے واضح روشنی تک پر آسانی اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ وہ سب ششگا راڑیلی کے دشمن، مجرم یا قیدی تھے جنہیں زندہ رکھ کر اس بیگار پر لگا دیا گیا تھا۔

گالان کے سائے میں پہنچنے کے بعد، خچروں کی قطار اسی کے ساتھ ساتھ ایک طرف چلتی رہی حتیٰ کہ پہاڑی ڈھلانات کا سلسلہ شروع ہو گیا جو وادی سے اوپر تک پھیلے ہوئے تھے اور انہی گھنے درختوں میں ایک ہیبت چڑھائی کا آغاز ہو گیا جو خاصی دشوار تھی....

”لگامیں ڈھیلی چھوڑ دو۔ خچر خود چلتے رہیں گے۔“ صندل خان نے چیخ کر ہدایت دی۔ میں اپنے اناڑی پن کی وجہ سے پہلے ہی اس ترکیب پر عمل کر رہا تھا۔ خچر بہت تربیت یافتہ اور مسکین تھے۔ ہر خچر سر جھکائے اگلے خچر کی دم سے منہ ملائے آگے بڑھ رہا تھا اس طرح پورے قافلے کی رہنمائی صندل خان کے ہاتھ آ گئی تھی۔

ہم لوگ وادی کے رخ سے گالان کی کھڑی ڈھلانیں دیکھ چکے تھے اور سب کے ذہنوں پر یہ نفسیاتی خوف طاری تھا کہ ہمیں ان ڈھلانوں کو طے کرکے اوپر جانا تھا۔ صندل خان نے اوپر جانے کے لیے جو گھنی بندھی راہ اختیار کی تھی وہ بظاہر زیادہ خطرناک نہیں تھی لیکن ڈھلان بتدریج بڑھتی ہی جا رہی تھی۔ ہر شخص کو خچر کی پشت پر اپنا توازن برقرار رکھنے کے لیے آگے کی طرف جھکنا پڑ رہا تھا اور مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا کہ سب لوگ اسی رفتار سے آگے کی طرف جھکتے رہے تو تھوڑی دیر بعد ہر ایک اپنے خچر کی گردن سے لپٹا ہوا نظر آئے گا۔

رفتہ رفتہ سخت جان خچر بھی ہانپنے لگے اور ان کی پیش قدمی کی رفتار بہت سست ہو گئی۔ میں نے ایک بار پلٹ کر پیچھے دیکھا تو وحشت سے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔ وادی بہت پیچھے رہ گئی تھی اور ہم تقریباً عمودی سمت میں سفر کر رہے تھے۔ ہر شخص کی زندگی کا انحصار اس کے خچر کی کارکردگی پر تھا۔ ایک بار بھی کوئی پیر غلط پڑ جاتا تو وادی سے پہلے ایسی کوئی رکاوٹ موجود نہیں تھی جو ہڈیوں کو سرمہ ہونے سے بچا سکتی۔

ہم جن جنگلات سے اندر گھسے تھے وہ پُرپیچ راستے کی وجہ سے نہ جانے کس طرف رہ گئے تھے البتہ اوپر کی طرف سبزے کے آثار نظر آنے لگے تھے۔

ویرا کا خچر میرے آگے تھا۔ وہ گردن گھما کر بولی ”یہ لوگ ہیروئن سے اندھا دھند دولت کما رہے ہیں۔ انہیں یہیں رہنا ہے تو اوپر آنے جانے کے لیے کیا ایک چیئر لفٹ نہیں لگوا سکتے؟ میرا خون آدھا رہ گیا ہے۔“

”چیئر لفٹ لگ جانے کے بعد تو یہ سفر تفریح میں بدل جائے گا۔ یہ لوگ اجنبیوں سے میل جول پسند ہی نہیں کرتے اس لیے ان طریقوں پر عمل کرتے ہیں جن پر صرف یہی لوگ قادر ہیں۔“

کافی عرصے تک وہاں روکے رکھنے کے انتظامات

...ہیں۔ ان میں سے ہر تخت اتنا کشادہ تھا کہ اس پر بیک
...ازاد بیٹھ سکتے تھے۔ اس وقت وہ تینوں ایک ہی تخت پر نیم
...

مجھے حیرت ہے کہ گھنٹی کی پراسرار آواز سے یہاں کے رہنے
...نہیں لگا پھر تک بھڑکتے ہیں" ویرا کہہ رہی تھی "جو ہمیں
...ہم نے تیسری بار گھنٹی کی آواز سنی ہے۔"

تمہارا دماغ خراب ہے" میں نے برا سا منہ بنا کر کہا "خچر اور
...لوں کی طرح تو ہم پرست نہیں ہوتے۔"

لیکن تمہارا خچر تو تھا" ویرا نے اصرار کیا "اور پھر تم نے اسے
...ہوگا۔"

...فائرنگ کے اچانک شور سے بدکا تھا۔ مجھے ایڑ لگانے کی کیا
...تھی۔"

ایک ہی بات ہے" وہ منہ چڑاتے ہوئے بولی "گھنٹی بجنے کے
...فائرنگ ہوئی اور وہ فائرنگ سے بدکا۔ اس کا مطلب ہوا
...اصل تمہارا گھنٹی کی آواز کا تھا۔ نہ وہ بجتی نہ خچر بھڑکتا۔"

...ریاضی کی کوئی مساوات نہیں ہے" غزالہ نے پھیکی سی
...کے ساتھ کہا۔

تم لوگ فضول باتوں میں سر کھپا رہے ہو۔ ہمیں ابھی تک
...نہیں دیا گیا ہے" سلطان شاہ نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا
...خان ہمیں یہاں چھوڑ کر ہوشیاری کے ساتھ کھسک گیا
...ہے۔

مجھے اتنا یقین ہے کہ یہ لوگ ہمیں بھوکا نہیں ماریں گے۔"
...نے فوراً ہی جواب دینا ضروری سمجھا "پہاڑی قبائل بھینٹ
...چڑھانے سے پہلے دل کھول کر اپنے شکار کی خاطر تواضع کرتے
...ہیں۔"

لیکن یہ لوگ تو مسلمان معلوم ہوتے ہیں" غزالہ چونک کر
...کیا ہمیں بھینٹ چڑھائیں گے؟"

تھوڑی دیر بعد سب سامنے آجائے گا" ویرا مجھے آنکھ مار کر
...کے ساتھ بولی "باہر کی دنیا سے کٹ کر رہنے والوں کے
...عجیب و غریب ہوتے ہیں۔ وہ خود کو مسلمان، عیسائی، یہودی یا
...کہتے رہیں لیکن ان کے رسوم و رواج میں وہی پرانے رنگ باقی
...جو ان کے اجداد کے زمانے سے چلے آرہے ہوں۔"

...اس کی بات پر کوئی تبصرہ کیے بغیر تخت کے ایک سرے پر
...لیٹ گیا۔

...باہر دوبارہ کالی گھٹائیں چھا چکی ہیں" سلطان شاہ بڑبڑایا
...غنیمت ہے کہ راستے میں بارش شروع نہیں ہوئی ورنہ ہمارا زندہ
...پہنچنا محال تھا۔ گالان کی چوٹی اس وادی سے ڈھائی تین سو فٹ بلند
...راستہ خطرناک اور کٹھن تھا۔ میں نے پوری زندگی
...نہیں دیکھیں۔"

"ابھی تم نے دیکھا ہی کیا ہے؟" ویرا ہنس کر بولی "تمہاری ایک چوزے جتنی عمر ہے۔ جتنی دنیا گھوم لو گے تو تجربات میں خود بخود اضافہ ہوتا چلا جائے گا۔" اس وقت ہم چاروں میں صرف وہی حالات سے بڑی حد تک بے پروا اور بشاش نظر آرہی تھی ورنہ سب کے چہرے اترے ہوئے تھے۔ آنے والے غیر یقینی دنوں کی فکر اور تشویش ہر ایک کی آنکھوں سے جھلک رہی تھی کیونکہ گالان میں ہماری حیثیت بے دست و پا قیدیوں سے زیادہ نہیں تھی۔

اس کمرے کی ایک کھڑکی باہر کی جانب کھلتی تھی اور وہاں گہری تاریکی کا راج نظر آرہا تھا۔ کم و بیش وہی صورت حال تھی جو ہمیں پچھلے روز کے سفر میں پیش آچکی تھی۔ پھر اچانک ہی باہر سے دھواں دار بارش کا شور سنائی دینے لگا۔ ہوا میں زمین سے اٹھنے والی مٹی کی سوندھی سوندھی خوشبو شامل ہوگئی۔ وہ تینوں ہی اس منظر سے لطف اندوز ہونے یا وقت گزارنے کے لیے سلاخوں والی کھڑکی کے قریب جا کھڑے ہوئے۔

میں اپنی جگہ پر پڑا، سردار بابتصہ گل اور گھنٹیوں کے بارے میں سوچتا رہا۔ چھت کا سایہ اور آرام دہ بستر میسر آجانے کے بعد مجھے بارش کی شدت کی ذرا بھی پروا نہیں رہ گئی تھی۔

تھوڑی دیر بعد فضا میں پھیلنے والی اشتہا انگیز خوشبوؤں نے ہم چاروں کو بے چین کردیا۔

"شاید کہیں کھانے کی چیزیں تیار کی جارہی ہیں" سلطان شاہ گہرے گہرے سانس لیتا ہوا بولا۔

"بلی کو خواب میں بھی چھیچھڑے ہی نظر آتے ہیں" ویرا قہقہہ مار کر بے رحمانہ لہجے میں بولی۔

"تمہارا منہ۔ خچروں کی پیٹھ پر سفر کرنے سے بھوک واقعی چمک اٹھی ہے" غزالہ نے سلطان شاہ کی تائید کی۔

"تو پھر خچروں کا قیمہ بنا کر سیخ کباب تیار کرتے ہیں۔" ویرا نے اس کا مضحکہ اڑاتے ہوئے کہا۔

وہ نوک جھونک وہیں ختم ہوگئی کیونکہ دو قوی ہیکل شکاری بڑی بڑی تھالیاں اٹھائے ہمارے کمرے میں آپہنچے۔ دونوں قد آور اور خوفناک چہروں کے مالک تھے۔ ان کی چڑھی ہوئی سرخ آنکھوں سے ایسا معلوم ہورہا تھا جیسے انہوں نے کوئی تیز نشہ کیا ہوا ہے۔ وہ کمبل پر تھال رکھتے ہوئے ہم چاروں کا بغور جائزہ لے رہے تھے۔

"خان بابا تم میں سے اس سے ملاقات کرے گا جس کا نام ذکی ہے۔" تھال رکھنے کے بعد ان میں سے ایک نے لب کشائی کی تو اس کی زبان سے اردو سن کر مجھے حیرت کے ساتھ خوشی بھی ہوئی۔

"میرا نام ذکی ہے" میں نے اس کی طرف ہاتھ بڑھاتے ہوئے نرمی سے کہا۔

"خوب!" سہلا کر بولا پھر اس نے شکاریوں کا وہی گھسا پٹا فقرہ دہرایا جو میں پہلے بھی کئی بار سن چکا تھا "ہم دشمنوں اور اجنبیوں سے ہاتھ نہیں ملایا کرتے۔ یہ ہماری قدیم روایت ہے۔"

"لیکن تم ہمارے ساتھ ناشتا تو کرو گے؟" میں نے کمبل پر بیٹھتے ہوئے پوچھا۔

اس بار اس کے ساتھی نے اپنا سر نفی میں ہلاتے ہوئے کہا "جن لوگوں کے ساتھ ہم ہاتھ نہیں ملاتے' ان کے ساتھ ایک دسترخوان پر کیسے بیٹھ سکتے ہیں؟ یہ بھی ہماری روایت کے خلاف ہے۔"

"ہمیں تمہاری روایات کی کوئی فہرست مل سکے گی؟" ویرا نے گہری سنجیدگی سے پوچھا۔

"کیوں؟" اس کی بھویں کمان کی طرح تن گئیں اور لہجہ غراہٹ میں بدل گیا۔

"ہم اجنبی ہیں' ہم سے بار بار غلطیاں ہوتی رہیں گی۔" ویرا نے اپنی مصنوعی سنجیدگی برقرار رکھتے ہوئے کہا "ایک بار فہرست مل جائے تو ہمیں اسے یاد کرنے سے بہت آسانی ہو جائے گی۔"

"یہ منشی خانہ نہیں ہے جو یہاں فہرستیں بنتی رہیں۔" وہ ترش روئی سے بولا "ہمیں ایک بار جو بات بتادی جائے' اسے یاد رکھو۔ اس ہدایت پر عمل کیا تو خان بابا کے عتاب سے بچے رہو گے۔"

ان کے لائے ہوئے تھالوں میں گرم گرم پراٹھے' ابلے ہوئے انڈے' انگاروں پر بھنی ہوئی ایک نرم سی ران' لسی کے چار بڑے گلاس' قہوہ اور خالی پیالیاں موجود تھیں۔ اس امر میں کوئی شبہ نہیں تھا کہ وہ لوگ کھانے پینے کے شوقین تھے اور اس بارے میں اجنبیوں تک سے فیاضانہ سلوک کرنے کے عادی تھے۔

ہم چاروں شہر سے پکڑ کر ان سنگلاخ وادیوں میں لائے گئے تھے۔ ناشتے میں ہم سب کا معمول دو تین توسٹ اور چائے یا کافی تک محدود تھا لیکن ان اطراف میں پہنچنے کے بعد ہمارے معدوں نے بھی منہ کھول دیے تھے اور وہ بھاری ناشتا ہم سب کو مرغوب نظر آرہا تھا۔

"ہم سب کو تم دونوں کی زبان سے اردو سن کر بہت خوشی ہوئی۔ شاید گالان میں اردو جاننے والوں کی تعداد بہت کم ہے" ناشتے کے دوران میں' میں نے ان کو چھیڑا۔ وہ دونوں واپس جانے کے بجائے ایک طرف بیٹھے سگریٹ نوشی میں مصروف تھے' ان کی نظریں ہماری ہی جانب لگی ہوئی تھیں۔

"شنگاراولی میں بہتیرے لوگ اردو جانتے ہیں" بے پروائی کے ساتھ کہا گیا "البتہ گالان کی بستی میں گنے چنے لوگ ہی اردو جانتے ہیں کیونکہ انہیں کبھی بھی پہاڑوں سے نکل کر باہر جانے کی ضرورت پیش نہیں آتی۔"

"شنگاراولی اور گالان میں کیا فرق ہے؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔ "ہم تو نیچے والی وادی کو ہی شنگاراولی سمجھ رہے تھے اور یہ پہاڑی تو خیر گالان ہی ہے۔"

"شنگاراولی بہت بڑی ہے۔ اونٹ کی گردن سے اندر داخل ہوتے ہی شنگاراولی شروع ہو جاتی ہے۔ گالان جیسی بلکہ اس سے بڑی کئی بستیاں شامل ہیں۔ بستی کا الگ نام ہے۔ یہ ساری بستیاں خان بابا کے ہیں۔ یہاں گالان میں خان بابا اور اس کے رشتے دار یوں سمجھو کہ گالان اس پوری وادی کا دارالخلافہ افغانستان کا پایہ تخت ہے۔"

اس نے بہت خوب صورتی کے ساتھ وضاحت کی تھی۔ میں نے بات بڑھاتے ہوئے کہا "شاید مجھے ناشتے کے بعد خان بابا سے ملاقات کرنے کے لیے لے جایا جائے؟"

"ہاں۔ تم ہمارے ساتھ ہی چلو گے۔ تمہارے ساتھی یہیں رہیں گے۔" اس نے کہا۔

"یہ میری عزت افزائی ہے کہ میں گالان میں سردار کے پرنور چہرے کی زیارت کروں گا۔ لیکن میں تم سے یہ پوچھنا چاہوں گا کہ اس وقت سردار بابا کس حال میں ہے؟ مجھے جلال سے سخت خوف آتا ہے۔ میں ایسی حالت میں ان سے بات نہیں کر سکوں گا۔" میں نے عقیدت آمیز لہجے میں کہا۔

"خان بابا' اسی دن سے غیظ و غضب کے عالم میں ہے جب اسے چھوٹے خان کے قتل کی خبر ملی تھی۔ اس نے قسم کھائی ہے کہ جب تک وہ چھوٹے خان کے قاتل کو کیفر کردار تک نہیں پہنچائے گا' اس کی پشت تخت یا مسہری کے نرم بستر کو نہیں چھوئے گی۔ اس نے اپنے اوپر ہر آسائش حرام کی ہوئی ہے۔ اس کے حجرے میں صرف فرشی قالین باقی رہ گیا ہے جس پر وہ راتیں بھی بسر کرتا ہے۔"

"میں نے تو سنا ہے کہ اس نے سوگ اور صدمے کی حالت میں اپنی رعایا کو بھی ہنسنا چھوڑ دیا ہے۔"

"یہ تم سے کس نے کہا؟" وہ میری بات کاٹ کر کتے کی طرح غرایا۔

"خان بابا مجھ سے ملنے کے لیے کراچی آیا تھا تو اس نے یہ سب بتایا تھا" میں نے اسے مرعوب کرنے کے لیے سادگی سے کہا "ورنہ میں یہ سب باتیں جاننے کے وسائل نہیں رکھتا۔"

"خان بابا تم سے ملنے گیا تھا؟" وہ سوال کرتے ہوئے بولا۔ اس کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔

"ہاں! عبدالرحیم خان کو دفن کرنے کے بعد وہ میرے پاس آیا تھا" میں نے قبر کا ذکر کرکے اپنی بات میں مزید وزن پیدا کرتے ہوئے کہا "مجھے حیرت ہے کہ اسے اتنی جلدی مجھ سے دوبارہ ملنے کی کیا ضرورت پیش آگئی؟"

وہ میرے دعوے کے سحر سے آزاد ہونے کے لیے سر جھٹکتے ہوئے بولا "اپنے معاملات کو وہ خود جانتا ہے لیکن میں یہ ضرور کہہ سکتا ہوں کہ چھوٹے خان کے قتل نے اس کو

میں اسے وہم میں ڈال کر دل ہی دل میں اس کی حالت سے محظوظ ہو رہا تھا۔

گھنٹی کی آواز سننے میں ڈاکانی پر اس کے چہرے کے نقوش بگڑنے لگے پھر وہ جھلائی ہوئی آواز میں بولا "کچھ بھی نہیں ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ تمہارے کان بج رہے ہیں تمہیں وہم ہو رہا ہے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" اچانک ویرا بول پڑی "کل سے تین بار گھنٹیوں کی آواز پھر دھواں دھار فائرنگ کی گونج سن کر زینی کے دماغ میں دہشت سمائی ہے۔ رات کو بھی یہ گہری نیند میں کئی بار ڈر کر چونک اٹھتا تھا۔ اس کا خیال ہے کہ کوئی بدروح گھنٹی لے کر شکارا ویلی اور اس کے باسیوں کے گرد منڈلا رہی ہے۔"

"بند کرو یہ بکواس" وہ اضطراری انداز میں ویرا پر برس پڑا۔ اس کی آواز پھنسی پھنسی تھی اور آنکھوں سے خوف جھلکنے لگا تھا۔ شاید بدروح کے ذکر نے اسے مضطرب کر دیا تھا۔

"تم بتا سکتے ہو کہ وہ گھنٹی کون بجاتا ہے؟" میں نے بے چارگی سے پوچھا "اس منحوس آواز نے شاید میرے ذہن کو بیمار کر دیا ہے مجھے ہر وقت وہی آواز سنائی دینے لگی ہے۔"

وہ ایک جھٹکے سے اٹھ کھڑا ہوا۔ اس نے میرے ہاتھ سے جلتی ہوئی سگریٹ چھین کر فرشی کمبل سے دور اچھال دی اور غضب ناک لہجے میں بولا "بس بہت ہو گیا۔ اب اس بارے میں ایک لفظ بھی نہ کہنا۔ تم لوگ منہ لگانے کے قابل نہیں ہو۔ چلو! خان بابا تمہارا انتظار کر رہا ہوگا۔"

"وہ...... دیکھو! مجھے پھر وہی آواز سنائی دینے لگی ہے" میں نے خوفزدہ انداز میں ہکلانے کے ساتھ ہولے ہولے لرزنا بھی شروع کر دیا "گھنٹی بجتی ہے گولیاں چلتی ہیں لیکن گھنٹی بجانے والا نظر نہیں آتا۔ مجھے تو شکارا ویلی پر بدروحوں کا سایہ معلوم ہوتا ہے۔ خدا مجھے ان کے عذاب سے محفوظ رکھے۔"

خوف اور غصے کی ملی جلی کیفیت کے زیر اثر اس کا چہرہ مضحکہ خیز حد تک بگڑ گیا۔ وہ دانت پیستا ہوا میری طرف جھپٹا اور اس نے اپنے چوڑے ہاتھ سے میری گردن دبوچ لی۔

"جب تک شکارا ویلی پر خان بابا کا سایہ ہے بدروحیں ادھر کا رخ بھی نہیں کر سکتیں" اس نے دبی دبی آواز میں چیختے ہوئے کہا جیسے میرے ساتھ بدروحوں کو بھی وہ سب سنانا چاہ رہا ہو "بدروحیں مُردوں کے پیٹ میں گھس کے دوسروں کو پریشان کرتی ہیں۔ اسی لیے ہم اپنے مُردوں کے پیٹ سے ساری آنتیں نکال کر مغرب کی ڈھلانوں میں پھینک دیتے ہیں۔ وہاں برفانی گدھ ہر ریشہ چٹ کر جاتے ہیں۔ چھوٹے خان کے ساتھ بھی ایسا ہی کیا گیا تھا پھر شکارا ویلی میں کوئی بدروح کیسے آ سکتی ہے؟ تم بدمعاش ہو اور ہمیں ڈرانا چاہ رہے ہو۔ بستی میں کسی نے بھی گھنٹی کی آواز سنی ہوتی تو اب تک ہر طرف گولیاں برس رہی ہوتیں۔" اس نے میری گردن دبانے پر ہی اکتفا نہیں کیا تھا بلکہ اپنی وحشیانہ قوت

سے مجھے بری طرح جھنجھوڑے جا رہا تھا۔ اگر اسے اپنے سردار کی خواہش کا پاس نہ ہوتا تو شاید وہ مجھے ریگیدنے سے بھی گریز نہ کرتا۔ قوی الجثہ اور بے خوف ہونے کے باوجود وہ بدروحوں کے ذکر سے پریشان بلکہ اعصاب زدہ ہو گیا تھا۔

ویرا نے اس کا وحشت روپ دیکھتے ہوئے لپک کر اس کا بازو پکڑ لیا اور اس کی بات کاٹ کر بولی "تم بلاوجہ اس کے ساتھ زیادتی کر رہے ہو۔ میں تمہیں بتا چکی ہوں کہ زینی گھنٹیوں کی آواز سے دہشت زدہ ہے۔ اسے رات بھر گھنٹیاں سنائی دیتی رہی ہیں اس کی وحشت کی ساری ذمے داری تم لوگوں پر ہے۔ ایک گھنٹی کی آواز پر تم سب پاگل ہو کر گولیاں برسانے لگتے ہو اور اپنے اس ردعمل کا کوئی سبب بھی نہیں بتاتے یہ صورت حال تو تم سب نے زینی جیسا بنا دے گی۔"

اس نے بے بسی سے میری گردن چھوڑ دی اور ویرا کو خونخوار نظروں سے گھورتے ہوئے غرایا "دہشت سے تم سب کے دل بھی پھٹ جائیں تو ہمیں زرا بھی غم نہیں ہوگا لیکن یہ بدروحوں کا ذکر اس میری برداشت سے باہر ہے۔ زینی نے اب کسی بدروح کا نام لیا تو میں اسے گولی مار کر اپنی کھوپڑی میں بھی سوراخ کر لوں گا۔ مجھے خان بابا کے سامنے ندامت سے اپنا سر نہ جھکانا پڑے۔ ہمیں دنیا کی ہر مصیبت سے بچا سکتا ہے لیکن بدروحوں پر کس کا بس چلتا ہے! اسے سمجھا دو کہ اب یہ اپنی گندی زبان بند رکھے۔"

"میں سمجھ گیا" میں نے خوف زدہ انداز میں اپنا سر ہلاتے ہوئے اسے آخری چرکا لگانے کی نیت سے کہا۔ "اگر تم بدروحوں کے ذکر سے اسی قدر ڈرتے ہو تو اب میں بھول کر بھی ان کا ذکر نہیں کروں گا۔ اپنے ذہن میں آنے والے ہولناک اندیشوں کو اپنے ذہن میں ہی رکھوں گا۔ ہو سکتا ہے کہ خان بابا مجھے اس بھیانک عذاب سے نجات دلا دے جو آسیب بن کر میرے دماغ میں گھس گیا ہے۔"

میری گفتگو کے دوران میں اس کے چہرے کا رنگ بار بار بدلتا رہا۔ اس کی تمام تر آنکھوں میں کئی بار خوف کے سائے لرزتے نظر آئے کیونکہ میں نے ایک ہی سانس میں بدروحوں کے اندیشوں، بھیانک عذاب اور آسیب کا ذکر کر کے اس کے دماغ کی چولیں ہلا دی تھیں مگر میں نے جو کچھ کہا وہ اس سے محفوظ تھا۔ وہ بے بسی اور غصے کے ساتھ مجھے گھورتا رہا۔ میرے خاموش ہوتے ہی میرا بازو پکڑ کر اس نے حویلی کی طرف چل دیا۔

وہ حویلی وسیع رقبے پر تعمیر کی گئی تھی اور اس میں چھوٹے بڑے کمرے تھے جنہیں راہداریوں نے ایک دوسرے سے منسلک کیا ہوا تھا۔ بعض کمرے ایسے بھی تھے جن کے دروازے راہداریوں کے بجائے دوسرے کمروں میں کھلتے تھے۔ چھت کے سائے سے باہر نکلے بغیر ایک بہت بڑے ہال

یہ بڑا فرش پر بڑے ہوئے کمبلوں پر بیش قیمت قالین بچھے ہوئے تھے اور ان پر متعدد مقامی لیٹے یا بیٹھے ہوئے تھے۔ اس ہال کی آخری دیوار شیشے پر ایک بڑا سا منقش دروازہ تھا جو بند تھا۔

ہم دونوں کے پہنچتے ہی تمام مقامی چونک کر ہماری طرف متوجہ ہوگئے۔ بڑی بڑی پگڑیوں کے پیچھے چمکتی ہوئی تیز اور حیوانی نگاہیں میرے چہرے پر مرکوز تھیں۔ مجھے نانے والا ان لوگوں کی سلام دعا کا جواب دیتا ہوا آگے کی طرف بڑھتا رہا۔ اس کا رخ منقش دروازے کی طرف تھا۔

میرا خیال تھا کہ وہ اس دروازے سے گزر کر دوسری طرف جائے گا لیکن وہ دروازے کے قریب پہنچ کر ٹھہر گیا۔ اس نے ہتھیلی سے دروازے پر دستک دی اور اندر سے ایک غراتی ہوئی سی آواز سنائی دی۔ اس نے جو کچھ کہا وہ مقامی بولی میں تھا۔ مجھے لانے والے نے اسی زبان میں جواب دیا۔ اندر سے پھر کچھ کہا گیا اور میرے ساتھ والے نے دیوار میں نصب منقش دروازہ کھول دیا۔

میرا خیال تھا کہ وہ اندر جانے میں پہل کرے گا تو میں اس کی پیروی کروں گا لیکن وہ وہیں رکا رہا۔ اس نے میری پشت پر ہاتھ رکھ کر سرگوشیانہ آواز میں کہا "ادب کے ساتھ اندر چلے جاؤ۔"

"تم میرا ساتھ نہیں دو گے؟" میں نے پلٹ کر اس سے پوچھا۔

"ہم لوگ غیر ضروری طور پر خان بابا کا سامنا کرنے سے بچتے ہیں، جاؤ۔"

"تم اندر چلے آؤ" اندر سے اسی غراتی ہوئی، زخمی آواز نے براہ راست مجھے مخاطب کر کے اردو میں کہا اور اس بار میں نے پائندہ گل کی آواز پہچان لی "میں تمہارا انتظار کر رہا ہوں۔"

"میں آ رہا ہوں، خان بابا!" میں نے جلدی سے کہا اور دہلیز عبور کر کے فوراً اس خلا میں داخل ہو گیا جو منقش دروازہ کھلنے سے نمودار ہوا تھا۔ اندر خاصی گہری تاریکی پھیلی ہوئی تھی۔

میرے اندر داخل ہوتے ہی کسی نے منقش دروازہ بند کر دیا اور میں تاریکی کے عالم میں اپنی جگہ پر کھڑا رہ گیا۔ مجھے اپنے سامنے اندھیرے کے سوا کچھ نظر نہیں آ رہا تھا لیکن میرے ننگے پاؤں فرش پر بچھے قالین کا نرم و ملائم لمس محسوس کر رہے تھے۔

"رک کیوں گئے؟ سیدھے چلے آؤ۔ چند سیکنڈ میں تمہیں بھی اندھیرے سے لطف آنے لگے گا" سردار پائندہ گل کی کرب آلود آواز ابھری "اندھیرا بہت سکون پرور ہوتا ہے۔ اپنی کوکھ میں ان گنت نامعلوم کو چھپا لیتا ہے۔ یہ کیسا اتفاق ہے کہ تم آئے ہو تو میری محسن بیا بیا بادلوں کے پیچھے چلا گیا ہے۔"

سردار پائندہ گل کے الفاظ سے دوستی نہیں تو دشمنی بھی نہیں جھلک رہی تھی۔ اس کی ہدایت پر میں نے آگے بڑھنا شروع کر دیا۔ ٹھیک اسی وقت ایک ہولناک کڑک کے ساتھ آسمانی بجلی کے تڑاخے گونجنے لگے اور ہر طرف تیز روشنی ہی روشنی بھر گئی۔

کئی لمحوں تک قائم رہنے والی اس تیز روشنی میں میں نے دیکھا کہ اس بڑے کمرے کی عقبی دیوار شیشے کی تھی۔ اس سے باہر موسلادھار مینہ برس رہا تھا اور اسی شیشے سے آسمانی روشنی نے اس کمرے کو منور کر دیا تھا۔ داہنی طرف سردار پائندہ گل ایک گاؤ تکیے کے سہارے قالین پر نیم دراز تھا۔ اس کے سامنے صندل خان دو زانو ہو کر بیٹھا ہوا تھا۔ ان دونوں کے درمیان میں خورد و نوش کے کچھ لوازم بھی نظر آ رہے تھے۔

گلالان کی دشوار گزار بلندی پر واقع سردار پائندہ گل کے اس کمرے میں شیشے کی وہ دیوار کسی عجوبے سے کم نہیں تھی۔ فرش سے شاید ایک ڈیڑھ فٹ تک پتھر کی دیوار تھی۔ اس کے بعد ہی چھت تک شیشہ ہی شیشہ تھا جس کے پردے سمٹے ہوئے تھے۔ شیشے کی اس دیوار کی چوڑائی کسی بھی طرح تیس فٹ سے کم نہیں تھی۔ جدید اصطلاح میں اسے فرنچ ونڈو ہی کہا جا سکتا تھا لیکن فرنچ ونڈو کا وہ جہازی بلکہ جناتی سائز میری نظروں سے پہلے کبھی نہیں گزرا تھا۔

بجلی کی چمک معدوم ہوتے ہی وہاں اتھاہ اندھیرا چھا گیا اور میں غیر ارادی طور پر اپنی جگہ پر رک گیا۔

"ایک موم شمع روشن کر دو" سردار پائندہ گل نے شاید صندل خان کو ہدایت کی "بجلی کی چکاچوند نے شاید زیبی کو پریشان کر دیا ہے۔ پچھلی دیوار کے پردے بھی برابر کر دو تاکہ ہم یکسوئی کے ساتھ کچھ اہم باتیں کر سکیں۔ میں اب زیادہ صبر نہیں کر سکتا۔"

شمع دان ان دونوں کے قریب ہی موجود تھا۔ موٹی سی موم بتی کی لرزتی ہوئی زرد لو نے فوراً ہی ان دونوں کے ہیولے سامنے بنانے شروع کر دیے۔ صندل خان شیشے کی دیوار پر پردے کھینچنے کے لیے چلا گیا اور میں تیزی سے سردار پائندہ گل کے روبرو جا پہنچا۔

ہم لوگ جس حالت میں گلالان کی سطح مرتفع تک پہنچائے گئے تھے، اس کی بنا پر مجھے پورا یقین تھا کہ سردار پائندہ گل مجھ سے ہاتھ نہیں ملائے گا لیکن میں اس کے سامنے پہنچتے ہی ادب و احترام کے ساتھ جھکا اور اپنے دونوں ہاتھ مصافحے کے لیے اس کی طرف بڑھا دیے۔

پائندہ گل نے اپنی بڑی بڑی اور سرخ بھبھوکا آنکھیں اٹھا کر میری طرف دیکھا پھر داہنا ہاتھ اپنی بے ترتیب داڑھی پر پھیرتے ہوئے بولا "ہاتھ واپس لے لو۔ ابھی تک میرے اور تمہارے مراسم کا تعین نہیں ہو سکا ہے۔ تم اجنبی تو نہیں رہے ہو لیکن میرے دوست بھی نہیں ہو۔ جس دن تم نے مجھ سے دوستی کا ثبوت فراہم کر دیا، میں خود ہی تم سے ہاتھ ملاؤں گا بلکہ تمہیں اپنے سینے سے لگاؤں گا۔ آرام سے بیٹھ جاؤ۔"

میں نے سر جھکا کر اس کے حکم کی تعمیل کی۔ بیٹھتے ہوئے میری نظر اس ٹرے پر پڑی جس میں سفید روسی شراب کی بوتل اور دو گلاسوں کے ساتھ خشک میوے رکھے ہوئے تھے۔ اس کا مطلب تھا

کہ سردار پائندہ گل کی زاہدانہ وضع قطع ایک بہروپ سے زیادہ حیثیت نہیں رکھتی تھی۔ باریش، پرنور اور متشرع نظر آنے کے باوجود وہ بے نوشی جیسی قبیح عادت میں مبتلا تھا جو شرعاً حرام تھی۔ شاید وہ عادت یا روایات کے تحت نمائشی مذہبیت کی نقاب اوڑھنے پر مجبور تھا ورنہ اس کی روزی کا انحصار ہیروئن کی آمدنی پر تھا اور اس کا شوق رو سیاہ کی صورت میں میرے سامنے موجود تھا۔

سردار پائندہ گل کا وہ خصوصی کمرا، اس وسیع و عریض حویلی کے آخری سرے پر واقع تھا اس لیے باہر ہونے والی تیز برسات کا شور وہاں واضح طور پر سنائی دے رہا تھا۔ پائندہ گل جب بھی چاہتا، شیشے کی دیوار پر سے پردے ہٹوا کر وہیں بیٹھے بیٹھے باہر کے مناظر سے لطف اندوز ہو سکتا تھا۔

صندل خان پردے کھینچنے کے بعد واپس لوٹا تو اس کے اور سردار کے درمیان مقامی بولی میں مختصر سا مکالمہ ہوا اور پھر صندل خان باہر کے راستے کی طرف بڑھتا چلا گیا۔

تنہا ہوتے ہی سردار پائندہ گل نے میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال دیں۔ ہم کئی ثانیوں تک خاموشی سے ایک دوسرے کی آنکھوں میں جھانکتے رہے۔ میں اس کے چہرے کے تاثرات سے اس کے دل کی بات سمجھنے سے قاصر تھا اس لیے اس کی چبھتی ہوئی نگاہوں سے بے چینی محسوس کرنے لگا۔

آخر کار پائندہ گل بول ہی پڑا ”وہ حرام زادی چوپالوں میں اپنی بے حیائی کا قصہ سناتی پھر رہی ہے۔ اسی لیے میں نے تم کو پکڑوا کر یہاں بلایا ہے۔“ اس کی آواز تیکھی مگر شربار تھی۔

”لیکن اس معاملے میں میرا کیا قصور ہے، خان بابا؟“ میں نے بے بسی سے احتجاج کیا ”میں نے تمہیں ہر بات صاف صاف بتا دی تھی۔ اب وہ بے شرمی پر اتر آئی ہے تو میں کیا کر سکتا ہوں؟“

”ہو سکتا ہے کہ اس نے پستول کی نوک پر تمہیں اپنی خواہش کا غلام بنایا ہو مگر یہ حقیقت ہے کہ اس بے شرمی میں تم برابر کے شریک تھے۔ تم نہ ہوتے تو جنت گل کو بھی افسانہ طرازی کا موقع نہیں مل سکتا تھا۔“ اس نے اپنے جذبات پر قابو رکھتے ہوئے تحمل کے ساتھ اپنا نقطۂ نظر بیان کیا۔

”میرے وہاں ہونے میں بھی میری مرضی یا پسند کا کوئی دخل نہیں تھا۔“ میں نے لجاجت سے کہا ”چھوٹے خان نے مجھے اپنے قیدی کے طور پر کوچی کیمپ والے آہنی کنٹینر سے اس فلیٹ میں پہنچایا تھا۔“

”پرانی باتیں دہرانے کی ضرورت نہیں۔ مجھے سب کچھ معلوم ہے لیکن یہ تمہاری بدقسمتی ہے کہ اب جنت گل نے تمہارے حوالے سے مجھے بدنام کرنا شروع کر دیا ہے۔ یہ تو میری برداشت سے بالکل باہر ہے۔“

اس کے تیور دیکھتے ہوئے میں نے خاموشی ہی میں اپنی عافیت سمجھی۔ اس نے بوتل سے سفید شراب ایک گلاس میں انڈیلی اور ایک بڑا گھونٹ لینے کے بعد دوبارہ بولا ”تمہیں معلوم ہے کہ جنت گل کے خون کا پیاسا ہو رہا ہوں۔ مجھ پر عبدالرحیم تو ... قتل کا انتقام فرض ہو چکا ہے لیکن وہ بے حیا لڑکی ابھی تک میری دسترس سے باہر ہے۔ اب اس کو پکڑنے کے لیے تمہیں بھی ... ساتھ دینا ہوگا۔ یہ میرا سوچا سمجھا فیصلہ ہے۔“

وہ ایک عجیب شرط تھی۔ میرے دل کی دھڑکنیں بے اختیار تیز ہو گئیں اور میں نے دبے لہجے سے پوچھا ”میں ہر طرح تمہارا ساتھ دینے کے لیے تیار ہوں۔ تم مجھ سے کس قسم کا تعاون چاہتے ہو؟“

”میرے آدمی شکاری کتوں کی طرح اس کتیا کا پیچھا کر رہے ہیں لیکن وہ شہر میں لکھ پڑھ کر بہت چالاک ہو گئی ہے۔ وہ شکاریوں کو ہزاروں کی بھیڑ میں بھی پہچان لیتی ہے۔ اس لیے ان کے ... سے بچ نکلتی ہے۔ اب میں نے سوچا ہے کہ تم جا کر اسے ... اور پکڑ کر میرے آدمیوں کی مدد سے یہاں لاؤ گے۔“

”اگر مجھے اس کا سراغ مل جائے تو میں یقیناً اس منصوبے پر عمل کر گزروں گا۔ لیکن اس میں میرے تین ساتھیوں کا کیا ... ہے جو انہیں اس طویل اور تکلیف دہ سفر کی صعوبتوں سے ... کیا ہے؟“

سردار پائندہ گل کے پتلے پتلے ہونٹوں پر استہزائیہ ... آیا اور وہ شاطرانہ لہجے میں بولا ”تم جنت گل کو تلاش کرو ... وہ تینوں ضمانت کے طور پر شکار اولی میں رہیں گے۔ تم ... لے آئے تو تم چاروں کو انعام و اکرام کے ساتھ یہاں سے ... کر دیا جائے گا۔ تم نے روپوش ہونے کی کوشش کی تو ان ... ہلاک کر دیا جائے گا۔ ان کے بغیر یہ منصوبہ کامیاب ... سکتا تھا۔“

اس کی شیطانی کھوپڑی نے بہت دور کی بات سوچی ... کا منصوبہ بے داغ اور قابلِ عمل تھا۔ اس کے جواب میں ... پاس کہنے کے لیے کچھ بھی نہیں تھا۔ پھر بھی میں نے بات ... کی نیت سے کہا ”تو یوں کہو کہ تم ان تینوں کو ... چاہتے ہو۔ اس کام کے لیے تم مجھے کتنی مہلت دو گے؟“

”یہ کوئی بڑا کام نہیں ہے جس کے لیے مدت مقرر ...“ سوئی شمع کی مخفی اور بڑھتی ہوئی زردی ... میں سردار پائندہ گل کا چہرہ، اس وقت بہت ڈراؤنا نظر آ رہا تھا۔ وہ بے پروائی ... کہہ رہا تھا۔ ”میرے آدمی شب و روز تمہاری ... رکھیں گے۔ تم دل و جان سے جنت گل کے کھوج میں ... تمہاری مہلت برقرار رہے گی۔ جس دن تم نے ... کی یا کسی سازش کا سہارا لینا شروع کیا، سب ... گا۔ میں اپنے فیصلوں پر عمل کروانے کی پوری طاقت ... چھوٹے خان کے خون کا انتقام پورا ہونے تک میں ... طور پر اپنے لوگوں کو حکم دینا بند کر دیا ہے لیکن ... بھی میری غلام ہیں۔ وہ میری ہر بات پر اندھا دھند عمل کرتے ...

اور ہمارے بیچ ہے۔ اگر تم نے جنت گل کو یہاں لانے میں کوتاہی کی یا کرنا لوکہ پھر میں تمہارے ساتھیوں پر چھوٹے خان کے قتل کا الزام عائد کروں گا اور ان پہاڑوں میں بسنے والے "آتا" انہیں ان ساتھیوں کو خاک و خون میں نہلا دیں گے۔"

"مجھے حیرت ہے کہ جنت گل جیسی سبک اندام، خوب صورت اور کمسن لڑکی نے تم جیسے پر جلال سردار کے مقابلے پر آنے کی ہمت کی ہے۔ اسے تو..." پائندہ گل کی غراہٹ کی وجہ سے میری بات ادھوری رہ گئی تھی۔

"ہیں! میرے سامنے اس فاحشہ کے قصیدے پڑھنے کی ضرورت نہیں۔ میں اسے اچھی طرح جانتا ہوں۔ وہ مقابلے پر آئی تو اس کا حشر چیونٹی کی طرح مسل بھی دی جائے گی۔"

"وہ اسی سلوک کی مستحق ہے" میں نے سہلاتے ہوئے اس کی تائید کی۔ میں تو اس کی دریدہ دہنی پر حیران رہ گیا تھا۔ وہ بہت زبان دراز اور کڑوی کسیلی باتیں کرتی ہے۔"

"کیا اس نے تم سے کچھ اور باتیں بھی کی تھیں؟" پائندہ گل نے چونک کر پوچھا۔

"کیا کہوں!" میں نے اپنے کانوں کو چھوتے ہوئے کہا "میں وہ الفاظ دہرا بھی نہیں سکتا۔"

"بتاؤ۔ مجھے مکمل کر بتاؤ کہ اس نے کیا کہا تھا؟" پائندہ گل مشتعل ہو کر بولا۔ میں کمال ہوشیاری سے اس کے دل میں تجسس کی جوت جگانے میں کامیاب ہو گیا تھا جو میرے حق میں سود مند ثابت ہو سکتی تھی۔

"وہ اپنی ہر تہمت تم پر بہتان رکھ رہی تھی۔ وہ باتیں سن کر مجھے تکلیف ہوئی حالانکہ تم نے بھی مجھے کچھ بتایا تھا۔"

"اچھا!" پائندہ گل نے ایک خوفناک ہنکارا بھرا پھر زہریلی آواز میں بولا "تو وہ اب اتنی گستاخ ہو گئی ہے۔ اس نے تو جسیں کیا ہوگا۔ اصل بات مجھ سے سنو کہ جنت گل حشیم خان کی اولاد کیسے ہے۔"

"حشیم خان کون؟" میں نے مصنوعی حیرت سے پوچھا "جنت گل نے اس کا نام نہیں لیا تھا۔ تم دوسری بار اس کا ذکر کر رہے ہو۔"

"حشیم خان اس لڑکی کا نطفہ ہے جس کی کوکھ میں جنت گل کو سے کیڑے کی طرح پروان چڑھی" پائندہ گل کا غصہ اپنے عروج پر ہوا تھا۔ "حشیم خان میرا پکا دوست تھا۔ وہ دیکھنے دکھانے میں بہت وجیہہ اور خوش شکل نوجوان تھا۔ اس کی مردانگی کو کالی داڑھی بھی سلام کرتی تھی جو اس کی فطرت آشنا تھی لیکن کیا معلوم کہ حشیم خان اپنی بھرپور مردانگی کے باوجود اس جوہر سے محروم تھا جو نسل کو آگے بڑھاتا ہے۔ اس کے چار رشتے ناطے میں مردانگی کی ایک ہی پہچان تھی کہ مرد شادی کے پہلے ہی سال صاحب اولاد ہو جائے۔ جب وہ کئی برس بعد بھی باپ نہ بن سکا تو اس کے بارے میں چہ میگوئیاں شروع ہو گئیں۔ پہلے رشتے داروں

اور دوستوں نے ہنسی مذاق میں اسے طعنے دینے شروع کیے بعد ازاں عورتوں میں چہ میگوئیاں ہونے لگیں اور جوان لڑکیوں نے اس سے پردہ کرنا ختم کر دیا تو اس کی انا لہولہان ہو گئی۔ وہ ان سب کے ٹکڑے اڑا سکتا تھا لیکن اس نے ایک انوکھی تدبیر سوچی اور اس کی وہی تدبیر آج میرے لیے سوہانِ روح بن کر رہ گئی ہے۔"

وہ خاموش ہو کر شراب کے گلاس کی طرف متوجہ ہو گیا۔ جنت گل نے مجھے جو کچھ بتایا، وہ بہت مختصر تھا لیکن پائندہ گل کی وہ کہانی دلچسپ ہونے کے ساتھ ہی سنسنی خیز بھی تھی۔ میں اس کی کہانی کے اگلے حصے کے بارے میں قیاس آرائیاں کرتے ہوئے اس کے دوبارہ بولنے کا منتظر رہا۔ اس مرحلے پر میں اس سے کوئی چھیڑ چھاڑ نہیں کرنی چاہتا تھا۔ مجھے اندیشہ تھا کہ کہیں وہ بدک کر اس موضوع کو وہیں ختم نہ کر دے۔

وہ گلاس سے شراب کے چھوٹے چھوٹے گھونٹ لیتا رہا۔ اس کی سرخ آنکھیں گزرے ہوئے دنوں کے تصور میں تاحال کسی بے نام نقطے پر مرکوز تھیں۔ آخر کار اس نے اپنی پرخیال نظریں میری طرف اٹھائیں اور نسبتاً پرسکون آواز میں بولا "جانتے ہو کہ حشیم خان نے اپنی مشکل حل کرنے کے لیے کیا تدبیر سوچی تھی؟"

"میں کیا کہہ سکتا ہوں؟ اس بارے میں جنت گل نے کچھ نہیں بتایا تھا" میں نے بے چارگی سے کہا۔

"اس نے بہت سنجیدگی سے تجویز پیش کی۔ میں نے سختی سے انکار کیا تو اس نے میرے پیر تھام لیے اور میں مان گیا۔" وہ بتانے لگا "اس نے کافی افیم کھا کر اپنی بیوی کو سلا دیا۔ گھر میں نیم مردار شکار پر ہاتھ ڈالنے والوں میں سے نہیں تھا۔ میں بے چینی کے عالم میں کروٹیں بدلتا رہا۔ رات میں کسی وقت اس کا خمار ذرا ہلکا ہوا لیکن وہ شاید اس وقت بھی افیم کے نشے میں تھی۔ وہ تمیز نہیں کر سکی کہ اس کے قریب کون تھا۔ میں نے اسے مایوس نہیں کیا۔ صبح اس کی خوف زدہ چیخوں سے میری آنکھ کھلی تو مجھے اندازہ ہوا کہ اس کے لیے میری موجودگی ناقابلِ یقین تھی۔ حشیم خان نے درمیان میں آکر اسے خاموش کرنا چاہا تو وہ پوری بات سمجھ گئی۔ اس نے بپھر کر کہا کہ وہ چیخ چیخ کر ہر ایک کو بتائے گی کہ حشیم خان نے اپنے رشتے داروں کا منہ بند کرنے کے لیے اپنے منہ پر کس طرح سڑے ہوئے بھول کی راکھ مل لی تھی۔ اس نے کھل کر کہا کہ اگر اصلی اولاد اس کے مقدر میں نہیں تھی تب بھی وہ اپنے شوہر سے خوش اور تقدیر پر شاکر تھی۔ اسے نقلی اولاد کی کوئی ضرورت نہیں تھی۔ بات بڑھی تو حشیم خان نے طیش میں آکر اسے زمین پر گرا دیا اور اس کی زبان کاٹ دی تاکہ وہ کسی کو کچھ بھی نہ بتا سکے۔ میں اسی وقت وہاں سے لوٹ آیا۔"

"اور اب میں سمجھا کہ گونگی ماں سے اس کی کیا مراد تھی؟" اس کے خاموش ہونے پر میں نے تحیر آمیز سادگی سے کہا "شاید جنت گل کو اس معاملے میں اپنی ماں کی بے بسی کا علم نہیں ہے۔"

"وہ فتنی ہے، اسے سب معلوم ہے۔" پائندہ گل نے تڑپ کر [illegible] سے کہا "جو کچھ ہوا، وہ غلط فہمی کی بنا پر ہوا۔ میں سمجھا کہ ان [illegible] ختم ہو چکا ہے۔ وہ ذرا بھی مزاحمت کرتی تو میں سر جھکا کر [illegible] لوٹ جاتا لیکن اس رات وہ انہونی ہونے والی تھی۔ [illegible] مقدر کی دوسری خرابی یہ ہوئی کہ گونگی کی گود میں لڑکی آئی تو [illegible] خدوخال میں میری شباہت تھی اور وہیں سے حشیم خان روایات [illegible] کی بھیانک دلدل میں دھنستا چلا گیا۔ اس نے اپنی بچی کا نام [illegible] خانم رکھا تھا لیکن لوگ اسے جنت گل کہتے تھے کیونکہ [illegible] اولاد سمجھتے تھے اور میرا نام پائندہ گل تھا۔ خاندان کی رسوائی [illegible] وجہ سے بات زیادہ نہیں اچھالی گئی لیکن یہ قصہ چند سیہ [illegible] رہا۔ جوانی کی دہلیز میں قدم رکھنے تک جنت گل کو بھی اپنی [illegible] جولیوں سے یہ سب معلوم ہو چکا تھا۔ اس نے اپنی اصلیت کی طرف [illegible] لوٹنے کا فیصلہ کر لیا اور پھر کسی نہ کسی طرح پشاور میں عبدالرحیم خان کو اپنے جال میں پھنسانے میں کامیاب ہو گئی۔ چھوٹے خان نے مرتے دم تک کابل نہیں دیکھا اس لیے اسے جنت گل کے بارے میں کچھ معلوم نہیں تھا۔ وہ اس کی صورت اور جوانی پر مر مٹا۔ [illegible] اس کے عشق کی اڑتی اڑتی خبریں ملیں تو میں خاموش رہا۔ بہت [illegible] سے ننگرہاری باہر والیوں سے شادی کرتے آئے ہیں۔ میرے چھوٹے بھائی نے ایک قندھاری بزاز کی لڑکی سے شادی کر لی [illegible] رشتے داروں اور اپنی مٹی کو خیرباد کہا تو میں نے کوئی اعتراض نہیں کیا لیکن جب مجھے پتا چلا کہ عبدالرحیم خان پر جنت گل نے ڈورے ڈالے ہیں تو میں مخالف ہو گیا۔ میں چھوٹے خان کو اصلیت نہیں بتا سکا۔ وہ بے چارہ آخر وقت تک یہی سمجھتا رہا کہ اس کا بھائی ظالم اور خود غرض ہے۔ اپنے بھائی کو قندھار والوں کی برادری کا [illegible] دے کر بھی خاموش رہا لیکن بھانجے کو نسب برقرار رکھنے کے لیے پسند کی شادی سے روک رہا ہے۔ خرابی یہ تھی کہ میں جنت گل [illegible] گندے خون کو اپنے خاندان میں آنے نہیں دے سکتا تھا۔ وہ جب بھی میرے سامنے رہتی تو گناہ کا احساس مجھے زندہ درگور کرتا اور [illegible] سیل ہول ہونے سے ہر ننگرہاری کو معلوم ہو جاتا کہ اس کے [illegible] نے اپنی جوانی میں کیسے گھناؤنے گناہ کا ارتکاب کیا تھا۔ اس [illegible] میں خود اپنی زبان سے بارہ ننگرہاری عورتوں اور مردوں کو پہاڑ [illegible] گھاٹیوں میں دھکیل کر قتل کرنے کے فرمان جاری کر چکا ہوں۔"

کہانی کے اختتام پر اس کا لہجہ غیر ارادی طور پر نرم اور [illegible] ہو گیا تھا۔ شاید اس کے غیظ و غضب پر احساسِ جرم حاوی [illegible] تھا۔ میں نے اس کے مزاج میں رونما ہونے والی تبدیلی سے فائدہ اٹھاتے ہوئے کہا "لیکن بہتیرے ننگرہاری باہر کی دنیا میں [illegible] لیے کام کرتے ہیں، وہ اس معاملے سے اتنے بے خبر [illegible] ہو سکتے۔"

"سازش اور سرداری ان عورتوں سے چلتی ہے جن کی [illegible] میں ہمارے بچے پلتے ہیں اور آج تک ننگرہار والی سے کسی [illegible]

نہیں نکالا ہے۔ مردوں کی اور بات ہوتی ہے۔ وہ جو بار قدم کر نکلتے ہیں وہیں اپنے سینوں میں دفن کر لیتے ہیں۔ پھر جو اندر ہی ہوتے ہیں نہ باہر کے چلن سے بھی واقف ہو جاتے ہیں۔ ان باہر جاتے ہیں نہ باہر کی دنیا میں دن رات کیا کچھ نہیں ہوتا!! وہاں جانے سے باہر کی دنیا میں دن رات کیا کچھ نہیں ہوتا!! وہاں کی کوئی اہمیت ہے؟ بلکہ میں نے تو یہ دیکھا ہے کہ بڑے شہروں میں ایسے لوگوں کی بہت زیادہ عزت کی جاتی ہے۔ ہر معزز آدمی ان سے دوستی کرنے میں فخر محسوس کرتا ہے۔ ان کے ایک اشارے پر ہر کام ہو جاتا ہے جو لاکھوں کی رقم خرچ کر کے بھی نہیں کرایا جا سکتا۔ اس ماحول کو دیکھتے ہوئے ہر شکاری میری اکلوتی بھول کو نظر انداز کرتا ہوگا۔ اس بارے میں آج تک کسی نے میرے سامنے کوئی ذکر نہیں کیا۔ سب میری عزت کرتے ہیں۔"

"باہر کی دنیا سے تم اچھی طرح واقف ہو" میں نے پینترا بدل کر کہا "اس ماحول میں رہ کر جنت گل بھی بگڑ جائے گی۔ کیا یہ بہتر نہ ہوتا کہ وہ کسی چلے جانے سے تمہارے ہی زیر سایہ آجاتی؟"

"وہ نہ بگڑی ہوتی تو بہت کچھ ہو سکتا تھا" وہ تیزی سے بولا۔ "لیکن وہ بگڑ چکی ہے۔ جو لڑکی ہتھیار کی نوک پر کسی بے غیرت کو اپنے نفس کا شکار بنانے لگے وہ اور کیا بگڑے گی؟! اس ناسور کا اب ایک ہی علاج رہ گیا ہے کہ اسے یہاں لایا جائے اور چھوٹے خان کو قتل کرنے کے جرم میں اس کا قصہ ہمیشہ کے لیے پاک کر دیا جائے۔ نہ میرے جی نہ اس کی بے راہ روی کی کہانیاں سن سن کر مجھے حیرت کیا کرنی پڑے گی۔ اس سے عجیب رشتہ ہے میرا۔ میں اسے بھول جانا چاہتا ہوں مگر اس کی آوارگی کے بارے میں سن کر میرا خون کھول اٹھتا ہے جیسے وہ میری ہی بیٹی ہو۔"

"جائز اور ناجائز کی بات دوسری ہے مگر یہ حقیقت ہے کہ وہ تمہارا ہی خون ہے۔"

"گندہ خون!" وہ منہ بنا کر حقارت سے بولا "ایسا خون جسے قصداً گندا کر بنا دیا جاتا ہے۔"

"تمہاری دوسری اولادیں اس بارے میں کیا کہتی ہیں؟" میں نے انجان بن کر پوچھا۔

"دوسری اولادیں!" اس نے اپنے سینے کی گہرائی سے ایک سانس لے کر کہا "میرے تین بیٹے تھے لیکن تینوں جائز اور نرینہ اولاد ایک برس کی عمر کو پہنچنے سے پہلے قدرت نے مجھ سے چھین لیے اور جس ناجائز لڑکی کو پیدا ہوتے ہی مر جانا چاہیے تھا وہ قدرت نے مجھے پر موت بن کر لٹکنے کے لیے ابھی تک زندہ ہے۔ لنگڑا ضیغم خان اس کی شادی کے عوض پانچ لاکھ روپے کمانے کے خواب دیکھ رہا ہے لیکن وہ ایک پیسہ بھی حاصل نہیں کر سکے گا۔"

"لنگڑا!" میں نے حیرت سے کہا "تم تو کہہ رہے تھے کہ وہ نوجوان اور خوبرو آدمی تھا!؟"

"وہ پا! قصہ تھا۔ جب سے اس نے اپنی عزت کو خیرباد کہا ہے اس کے ہر نقش سے خباثت ٹپکنے لگی ہے۔ ایک بار اس کی بیوی نے مشتعل ہو کر اسے مارنے کی کوشش کی تھی۔ ضیغم خان کو دوسری منزل سے نیچے دھکا دے دیا تھا لیکن وہ بے غیرت زندہ رہا۔ بس اس کے ایک کولہے کی ہڈی ٹوٹ گئی جو علاج کے بعد جڑ چکی ہے لیکن اس چوٹ کے نتیجے میں وہ کسی مینڈک کی طرح ایک ٹانگ پر اچھل اچھل کر چلتا ہے۔ وہ اپنی بیوی کی آبرو کا محافظ تھا لیکن اس نے خود اپنی ہی سازش سے اس کا دامن تار تار کرا دیا۔ اس کی پوری کہانی سے واقف لوگ کہتے ہیں کہ اب قدرت نے اسے عبرت کا شاہکار بنا کر زندہ رکھا ہوا ہے۔ اس کی بیوی غصے میں ہوتی ہے تو اسے جھاڑو اور جوتیوں سے مار مار کر گھر سے نکال دیتی ہے۔ زبان سے محروم ہو جانے کی وجہ سے اس جاہل عورت کا دکھ اندر ہی اندر پل رہا ہے۔ مجھے یقین ہے کہ لنگڑا ضیغم خان ایک دن اسی کے ہاتھوں مارا جائے گا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ اب تم نے بھی اس سے اپنی دوستی ختم کر دی ہے؟"

"ایسے بے کردار آدمی کو کون دوست رکھے گا۔ مجھے آج بھی حیرت ہے کہ میں نے اس کی گھناؤنی تجویز کیوں قبول کی تھی۔ اپنی جوانی کے دنوں میں 'میں' بھی پارسا نہیں تھا۔ اس عمر میں وہی مرد متقی اور پرہیزگار ہوتے ہیں جنہیں کوئی عورت گھاس نہیں ڈالتی یا پھر وہ اللہ کے خاص بندے ہوتے ہیں۔ لیکن میں نے کبھی اپنے قبیلے، برادری اور دوستوں کی عورتوں پر بری نظر نہیں ڈالی۔ میں برائیوں میں شکار کھیلتا تھا اور میں نے زندگی بھر اس اصول پر سختی سے عمل کیا ہے مگر ضیغم خان کی خوشامدانہ باتوں نے میری عقل پر شاید پردے ڈال دیئے تھے۔"

اسی وقت باہر بجلی کوندی۔ ہولناک گرج کے ساتھ کھڑکیوں اور دروازوں سے نیلگوں روشنی اس کمرے میں در آئی۔ سردار پائندہ گل خاموش ہو کر شراب نوشی میں مصروف ہو گیا۔ اس نے مجھے شریک کرنے کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی۔ میں بھی اس بارے میں بے پروائی کا مظاہرہ کرتا رہا۔

"کل میرے آدمی تمہیں واپس لے جائیں گے" گرج اور چمک ختم ہو جانے کے بعد وہ کہنے لگا "ابھی وہ کابل میں ہے۔ تمہیں کابل پہنچا دیا جائے گا۔ اپنے طریقہ کار کا انتخاب تمہیں خود ہی کرنا ہوگا۔"

"اس سفر نے میرے بدن کا جوڑ جوڑ ہلا دیا ہے" میں نے دبی زبان سے کہا "اگر سفر سے پہلے مجھے چند روز تک آرام کرنے کی مہلت مل جائے تو میں بہتر طور پر اپنے کام کا آغاز کر سکوں گا۔"

"تم دو تین دن آرام کر لو" اس نے لمحہ بھر سوچنے کے بعد کہا۔ "مگر یاد رکھنا کہ ابھی تک تم ہمارے دوستوں میں ہو' نہ دشمنوں میں۔ تمہیں ایک کمرا دے دیا گیا ہے۔ کھانے پینے کی ہر چیز بھی ملتی رہے گی لیکن اگر تم نے کوئی سازش کرنے کی کوشش کی تو پھر کھلی دشمنی شروع ہو جائے گی اور تم لوگوں کو ان تمام سہولتوں سے محروم

کر کے زندان میں ڈال دیا جائے گا۔"

"تمہیں ہم سے کوئی شکایت نہیں ہوگی۔ بس اتنا ضرور بتا دو کہ ہمیں کوئی شراب بھی مل سکے گی۔ میرے علاوہ فرزانہ بھی شراب پینے کی عادی ہے" میں نے سوچ بانے ہی اپنا دوسرا مطالبہ بھی پیش کر دیا۔

"تمہیں بس ایک بوتل یومیہ سے زیادہ نہیں ملے گی" اس نے تلخی سے کہا اور میرا دل خوش ہو گیا۔ ہو سکتا ہے کہ بوتل سے منہ لگا کر پینے والے شنگاریوں کے لیے ایک بوتل کی کوئی وقعت ہی نہ ہو مگر ہم لوگوں کے لیے وہ مقدار کافی سے زیادہ تھی۔ سارا دن ہلکی ہلکی چسکیاں لینے کے بعد بھی رات کو آخری محفل جمانے کا سامان ہو سکتا تھا اور گاؤں کی سطح مرتفع پر ہمارے چند دن خوشگوار انداز میں گزر سکتے تھے۔

"تم بہت نرم دل اور مہمان نواز ہو" میں نے معنویت سے بھرے لہجے میں کہا "راستے کی قید و بند کی صعوبتوں کے بعد یہ مہربانیاں ہمیں تمہارا غلام بنا دیں گی۔"

"یہ نہ سمجھنا کہ میں اپنے ڈیرے میں بند ہونے کے بعد ہر چیز سے لاتعلق ہو گیا ہوں" وہ مجھے گھورتے ہوئے نرمی سے بولا "مجھے معلوم ہے کہ تم نے راستے میں بازی الٹنے کی ناکام کوشش کی تھی پھر چیغا سرائے میں تم نے صندل خان سے معاہدہ کر کے کچھ رعایتیں حاصل کی تھیں۔ تم اور تمہارے ساتھ والی گوری عورت راستے بھر صندل خان کی سفید شراب پیتی آئی ہے۔ تمہارا سفر اتنا کٹھن اور تلخ نہیں تھا۔"

"صندل خان بھی بہت نیک نفس آدمی ہے" میں نے ڈھٹائی کے ساتھ اس کے طنز کو نظر انداز کرتے ہوئے کہا "مجھے یقین ہے کہ میرے کابل چلے جانے کے بعد میرے ساتھیوں کی اسی طرح دیکھ بھال ہوتی رہے گی۔"

"اس کا انحصار ان کے رویے پر ہوگا" راشدہ گل نے اپنا سر جھٹک کر کہا "انہوں نے ہماری مقرر کی ہوئی حدود سے تجاوز نہ کیا تو وہ سکھ سے رہیں گے۔ خلاف ورزی کی صورت میں ان کے ساتھ کچھ بھی ہو سکتا ہے۔ یہ تمہارا فرض ہے کہ میرا پیغام انہیں اچھی طرح ذہن نشین کرا دو۔"

"کیا انہیں تم شرف باریابی نہیں بخشو گے؟" میں نے قدرے حیرت سے سوال کیا۔

"فی الحال میں اس کی کوئی ضرورت محسوس نہیں کرتا" اس نے بے اعتنائی سے کہا۔

"یہاں ہم لوگوں کو ایک بدترین الجھن کا سامنا ہے جسے تم ہی دور کر سکتے ہو" میں نے جھجکتے ہوئے کہا۔

"کیسی الجھن؟" اس نے اپنا گلاس خالی کرنے کے بعد تلخی سے پوچھا۔

"اس کی وجہ سے ہم لوگوں کے اعصاب متاثر ہو رہے ہیں۔ میرے ساتھیوں نے بتایا ہے کہ میں رات کو سوتے سوتے ڈر جانے والی بات میں بڑبڑاتا رہا تھا۔ لیکن تمہارے آدمیوں نے ادب میں تلخی کے ساتھ اپنی تباہیں بند کی ہوئی ہیں۔ ہمیں کچھ کہنے کے لیے تیار نہیں ہے۔" میں نے الجھن آمیز لہجے میں کہا "اچانک گھنٹی بجنے لگتی ہے اور پھر ہر شنگاری کے اعصاب اکھڑنے لگتے ہیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے کوئی آسیب ہمارا پیچھا کر رہا ہو۔"

"وہ کوئی آسیب نہیں ہے" راشدہ گل یک بیک بھڑک اٹھا "وہ کچھ بدمعاش لوگ ہیں۔ ہر شنگاریوں میں خوف و ہراس پھیلانے کی کوشش کر رہے ہیں۔ لیکن وہ بہت جلد جہنم کا ایندھن بن جائیں گے۔ یہ ہمارا اندرونی معاملہ ہے۔ تمہیں اس سے کوئی غرض نہیں ہونی چاہیے۔"

"تم ٹھیک کہتے ہو۔ ہمیں اب بھی اس سے کوئی غرض نہیں لیکن اتفاقات نے ہمیں خوف زدہ کیا ہوا ہے۔ ہم چیغا سرائے سے چلنے والے تھے تو ایک بھیڑ نکل آئی جس کے گلے میں گھنٹی بندھی ہوئی تھی۔ پھر ہم دروازے سے وادی میں داخل ہوئے تو گھنٹی بجنے لگی اور آج یہاں گاؤں میں آتے ہی وہی منحوس آواز سنائی دینے لگی۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ آواز ہمارا پیچھا کر رہی ہے۔ ہم جہاں کہیں جاتے ہیں وہاں گھنٹی بجنے لگتی ہے۔"

"میں اس کا مطلب سمجھتا ہوں" وہ اپنی مٹھیاں بھینچ کر بولا "وہ تم لوگوں کو بھڑکانا چاہ رہے ہیں لیکن وہ اپنے ارادے میں ناکام ہو جائیں گے۔ تم نے دیکھ لیا ہوگا کہ گھنٹی کی آواز پر ہر شنگاری جہنم کا دہانہ کھول دیتا ہے۔ یہ سب میرے حامی ہیں اور ان کی طاقت گھنٹی والوں کو کچل کر رکھ دے گی۔"

"چاہو تو تم اس بارے میں ہم پر اعتماد کر سکتے ہو" میں نے معنی خیز لہجے میں کہا۔

"مگر کیوں؟ اس بارے میں بھلا تم کیا کر سکو گے؟" اس نے چونک کر پوچھا۔

"میرا اندازہ ہے کہ وہ شنگاری کے کچھ سرپھرے باغی ہیں جو دور دور سے گھنٹیاں بجا کر دوسرے شنگاریوں کو یہ جتانا چاہتے ہیں کہ تمہارے تنک خواہ ان کا بال بھی بیکا نہیں کر سکتے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ اندر ہی اندر طاقت پکڑ رہے ہوں اور ایک دن تمہارا تختہ الٹ دینے کا ارادہ رکھتے ہوں" میں نے نپے تلے الفاظ میں اپنی رائے ظاہر کی۔

سردار راشدہ گل کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں اور اس نے اضطراری طور پر سرگوشیانہ لہجہ اختیار کرتے ہوئے کہا "تم بہت چالاک آدمی ہو۔ میرا بھی یہی خیال ہے کہ یہ باغیوں کی حرکت ہے مگر وہ روپوش ہیں۔ ابھی تک ان میں سے کسی کو شناخت نہیں کیا جا سکا۔ وہ گھنٹی بجا کر چھلاوے کی طرح غائب ہو جاتے ہیں۔ شناخت کیے بغیر ان کا کچھ بھی نہیں بگاڑا جا سکتا۔ تم اس بارے میں"

"... سکتا ہے کہ ہم ان کی نشان دہی کرنے میں کامیاب ہو جائیں" میں نے پُرامید لہجے میں کہا۔

پائندہ گل بے اختیاری سے ہنس پڑا۔ اس ملاقات میں پہلا موقع تھا۔ گلابی ہونٹوں کے پیچھے چمکتے ہوئے سفید دانتوں کی قطاروں کی وجہ سے اس کا چہرہ کسی بھیڑیے کی طرح خوفناک لگنے لگا تھا۔ وہ کہہ رہا تھا "تم کو وہ کا جرموں کی طرح اندازہ ہے۔ تم تو مقامی بولی بھی نہیں جانتے۔"

"اگر ہمیں نقل و حرکت کی آزادی مل جائے تو شاید ہم ان کے حالات حاصل کر لیں۔"

"یہاں؟ گلاان میں؟" پائندہ گل نے حیرت سے کہا "یہ ناممکن ہے۔ یہاں کا بچہ بچہ میرا وفادار اور جاں نثار ہے۔ گلاان میں ان کا سایہ بھی نہیں مل سکے گا۔"

"اپنے لوگوں کو تم مجھ سے زیادہ جانتے ہو" میں نے سر جھکا کر کہا "لیکن میں پورے ادب اور احترام کے ساتھ کہوں گا میری رائے تم سے مختلف ہے۔"

"کیا مطلب ہے۔ اب بات چھڑ گئی ہے تو کھل کر بتاؤ کہ تم کیا کہہ رہے ہو؟"

"باہر سے کبھی کوئی سازش یا بغاوت کامیاب نہیں ہوتی۔ اندر کے دشمن اور غداروں کی مدد سے سازشیں پروان چڑھتی ہیں۔ کیا وجہ کہ انہیں ہماری آمد یا روانگی کے بارے میں پہلے معلوم ہو جاتا؟ اندر کا کوئی آدمی مخبری کر رہا ہے۔ ہم جہاں بھی پہنچے، ہم سے پہلے وہاں گھات لگانے کا بندوبست موجود تھا۔ یہ اتفاق نہیں ہو سکتا۔"

سردار پائندہ گل کا چہرہ دھواں ہو گیا۔ وہ دھیمی آواز میں بولا۔ "تم ٹھیک کہتے ہو۔ یہ بات تو میں نے سوچی ہی نہیں تھی کہ میرے اپنے مجھے دغا دے سکتے ہیں۔"

"تم سوچ بھی نہیں سکتے تھے" میں نے اس کی دل جوئی کے لیے کہا "تاہم تم نے مخبری کرنے کے بعد جب فضا میں گھتی کی تو مخبر بھی تمہارے وفاداروں کے ساتھ گولیاں چلاتے رہے۔ وہ آخر وقت تک سامنے نہیں آئیں گے اور جب تم انہیں پہچانو گے تو شاید سکتے میں رہ جاؤ گے۔"

"اچھا ہوا کہ تم سے بات ہو گئی۔ اب میں اس طرف بھی دھیان دوں گا۔" وہ بولا۔

"اگر ہمیں تھوڑی سی آزادی دے دی جائے تو مجھے امید ہے کہ ان میں سے کوئی ہم سے مل بیٹھنے کی کوشش ضرور کرے گا۔ جب ہم چھاپوں میں تھے تو بار بار اس آواز کا سنائی دینا ظاہر کرتا ہے کہ وہ لوگ کسی وجہ سے ہم چاروں میں دلچسپی لے رہے ہیں۔ ان کا ایک آدمی تمہارے ہاتھ آ گیا تو تم سازشیوں کی کمر توڑنے کے قابل ہو سکو گے ورنہ چوہے اور بلی کا یہ کھیل نہ جانے کب تک چلتا رہے گا۔"

وہ سوچ میں پڑ گیا۔ چند ثانیوں کے بوجھل سکوت کے بعد اس نے فیصلہ کن آواز میں کہا "یہ نہیں ہو سکتا۔ میرے لیے جنت گل کا معاملہ بھی بہت اہم ہے۔ سب جانتے ہیں کہ میں چھوٹے خان کے خون کا انتقام لیے بغیر اپنی گوشہ نشینی ترک نہیں کروں گا۔ میری غیر حاضری میں یہ فتنہ زور پکڑتا رہے گا۔ جنت گل کو جہنم واصل کرنے کے بعد میں خود میدان میں اتروں گا اور ایک ایک کو دیکھ لوں گا۔ اس وقت میں گھنٹیوں والوں کے دباؤ کی وجہ سے تم کو رخصت دینے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا۔ تم بہت چالاک اور مکار آدمی ہو۔ تم گھنٹیوں والوں سے کوئی جوڑ توڑ کر کے یہاں سے نکل بھاگے تو جنت گل کو کیفر کردار تک پہنچانے کا کام بہت پیچھے چلا جائے گا۔"

"میں وعدہ کرتا ہوں کہ میں صرف تمہارے لیے کام کروں گا۔ ہم چاروں کے لیے یہاں سے نکلنا اتنا آسان نہیں ہوگا۔ وہ تو چھپ کر کام کر رہے ہیں۔ وہ فرار میں ہماری کوئی مدد نہیں کر سکیں گے۔"

"میں صاف گو آدمی ہوں" پائندہ گل نے میری طرف دیکھتے ہوئے کہا "سیدھی سی بات ہے کہ مجھے تم پر بھروسا نہیں ہے۔ تم اپنی مطلب براری کے لیے کسی کو بھی داؤ پر لگا سکتے ہو۔ اس لیے اب اپنی تجویز پر اصرار نہ کرو۔ مجھے یہ اعتراف ضرور ہے کہ تمہاری باتوں نے میری آنکھیں کھول دی ہیں لیکن تم ان باتوں کا کسی سے ذکر نہ کرنا" پھر اس نے قدرے توقف کے بعد ہنستے ہوئے کہا "صندل خان سے بھی نہیں۔ اب مجھے اپنے سائے سے بھی ہوشیار رہنا پڑے گا۔"

میں دل ہی دل میں اس کی ذہنی حالت پر ہنس کر رہ گیا۔ ایک طرف وہ کھل کر مجھ پر اپنے عدم اعتماد کا اظہار کر رہا تھا دوسری طرف مجھ سے رازداری کا بھی خواہاں تھا۔

"میں تمہارا قیدی ہوں۔ جیسا تم چاہو گے ویسا ہی ہوگا" میں نے دھیمی آواز میں کہا۔

باہر بارش کا زور ٹوٹ چلا تھا۔ بادلوں کی تیز گرج اور بجلی کی کڑک بھی دم توڑ گئی تھی۔ پائندہ گل نے اپنے خالی گلاس میں سفید شراب انڈیل کر اس کا ایک گھونٹ لیا پھر منہ چلاتے ہوئے بولا۔ "اب تم دو تین دن یہاں آرام کرو پھر تمہیں کابل بھجوا دیا جائے گا۔ اس دوران میں تمہارے مقدر نے یاوری کی اور میرے آدمیوں نے اس ہم جل کو پکڑ لیا تو تمہیں اسی وقت آزادی نصیب ہو جائے گی۔"

وہ واضح طور پر پائندہ گل کے الوداعی فقرے تھے۔ میں مزید کچھ کہے بغیر وہاں سے اٹھ گیا لیکن کمرے کے وسط میں پہنچتے ہی ایک خیال کے تحت فوراً پلٹ پڑا۔ سردار پائندہ گل نے تیوری چڑھا کر میری طرف دیکھا۔

"میں ایک بات کی وضاحت چاہتا ہوں" میں نے اپنا گلا صاف کر کے کہا "گھنٹی والوں کے بارے میں میں کسی کو بھی اپنے

شبہات کی ہوا نہیں لگنے دوں گا لیکن میں یہ تو بتا سکتا ہوں تاکہ کھٹی والے کچھ بدمعاش شنگاری ہیں جو اس وادی میں سنسنی پھیلا رہے ہیں؟"

"یہ بتانے میں کوئی حرج نہیں" اس نے کہا "لیکن بدمعاش شنگاریوں کا ذکر نہ کرنا۔ اس سے بے اعتمادی پھیل سکتی ہے۔ بس وہ کچھ بدمعاش ہیں جو شنگاری ہونے کے علاوہ باہر کے کوہستانی بھی ہو سکتے ہیں۔"

"شکریہ!" میں نے سر کو قدرے خم دے کر کہا "مجھ کی کسی غلط فہمی سے بچنے کے لیے یہ وضاحت ضروری تھی۔ میرے ساتھی اور خاص طور پر سفید فام عورت ان واقعات سے دہشت زدہ ہوتی جا رہی ہے۔"

میں منقش چوبی دروازے سے باہر نکلا تو قالینوں والی چوپال میں وہ شخص میرا منتظر تھا جو مجھے وہاں تک لایا تھا۔ وہاں موجود لوگوں کی تعداد میں اضافہ ہو چکا تھا اور وہ کئی ٹولیوں میں بٹے ہوئے تھے۔ کوئی گرم گرم قہوہ پی رہا تھا۔ کہیں سے چائے کی اشتہا انگیز خوشبو آ رہی تھی اور ایک ٹولی کے وسط میں مختلف قسم کی شرابوں کی ملی جلی بوتلیں نظر آ رہی تھیں۔ خاص بات یہ تھی کہ وہاں بیٹھے ہوئے خوش باش شنگاریوں میں سے کوئی بھی غیر مسلح نہیں تھا۔ ہر ایک کے شانے سے کوئی نہ کوئی آتشیں ہتھیار جھول رہا تھا۔

میرے باہر نکلتے ہی صندل خان کسی طرف سے لپک کر آیا اور میری طرف ہاتھ لہراتا ہوا "سردار پائندہ گل کے خاص کمرے میں جا گھسا۔ شاید سردار کو تنہائی کے عذاب سے محفوظ رکھنے کی ذمے داری اس نے اپنے سر لی ہوئی تھی اور وہ اپنا فرض بڑی خوش اسلوبی سے سرانجام دے رہا تھا۔

میں واپس پہنچا تو میرے سر سے بہت بڑا بوجھ ہٹ چکا تھا اور شاید اس کے اثرات میرے چہرے پر بھی واضح تھے کیونکہ ویرا نے مجھے دیکھتے ہی ہانک لگائی تھی "خاصے سرخرو نظر آ رہے ہو۔ معلوم ہوتا ہے کہ خان بابا نے تمہیں کوئی اچھی خبر سنائی ہے۔" مجھے وہاں لانے والا ویرا کی بات کو سنی ان سنی کر کے واپس چلا گیا اور میں اس تخت پر جا بیٹھا جہاں وہ تینوں کارڈ کھیلنے میں مصروف تھے۔

"چہرے کی سرخی پر مت جاؤ" میں نے ویرا سے کہا "اگر ہم اس صحت افزا مقام پر اتنی ہی بے رحمی کے ساتھ کھاتے پیتے رہے تو ہماری جلد کی تمام باریک شریانوں سے خون باہر آنے لگے گا۔ سردار پائندہ گل کے عزائم خوفناک ہیں۔ وہ پوری سنجیدگی سے ان پر عمل کرنے کا ارادہ رکھتا ہے۔"

"وہ کیا چاہتا ہے؟ تفصیل سے بتاؤ نا!" غزالہ کی آنکھوں سے خوف جھانکنے لگا۔

"جب تک میں جنت گل کو اس کے سامنے پیش نہیں کروں گا تم لوگ اس کے یرغمالی رہو گے" میں نے مختصر ترین الفاظ میں انہیں آگاہ کیا "تمہاری دیکھ بھال پوری توجہ سے کی جائے گی۔"

"اس کا مطلب ہے کہ ہمیں بلاوجہ نہیں اٹھایا گیا ... نے شروع ہی سے اپنا منصوبہ تیار کر لیا تھا" سلطان ... سانس لے کر بولا "اب جنت گل کی تلاش میں تم کہاں کہاں ... پھرو گے؟"

"اس بارے میں اس کے آدمی میری رہنمائی کریں گے ... اغلب وہ لڑکی کابل میں ہے۔"

"کابل کے راستے بھیانک جنگ کی زد میں آئے ہوئے ... وہاں تک پہنچنا اور پھر وہاں سے صحیح سلامت واپس ... جوکھوں کا کام ہوگا" غزالہ بدستور پریشان تھی "یہ کوئی ... نہیں ہے۔"

"اچھا بلا!" میں نے سرگوشیانہ لہجے میں کہا "اس کا ... اس کے لیے خان بابا کا خطاب ہی بہتر ہے۔"

"تم نے خان بابا سے اپنے اور بدرو دادا کے پرانے ... ذکر کیا تھا؟" ویرا نے پوچھا۔

"اس بارے میں میری ہر بات رائیگاں جاتی" میں ... "اب تو بدرو دادا ہی کی طرف سے میری سفارش آئے تو ... سکتی ہے۔ خان بابا میری کوئی بات نہیں سنے گا۔"

"اور اس کے آدمیوں کو ہم نے اپنی ناکام کارروائی ... بدظن کر دیا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ عبدل اور وتی واپس جا کر ... تمہارے بارے میں ایک لفظ بھی نہ بتائیں" سلطان شاہ نے ...

"ہاں! موجودہ صورت حال بہت مایوس کن ہے" ... انہیں آنکھ مارتے ہوئے کہا "یہ بتاؤ کہ تمہیں کا روز کیسا ... گزرے؟"

"ایک شنگاری دو گڈیاں دے گیا تھا۔ تاش کھیلنے ... وقت آسانی سے گزر گیا" ویرا کھڑکی سے باہر دیکھتے ہوئے ... "بارش رکنے کے آثار ہیں۔ مطلع بھی صاف ہوتا جا رہا ہے ... بہتر ہونے کے بعد ہمیں باہر نکلنے کی اجازت تو مل جائے گی؟"

میں نے مایوسی سے سر ہلاتے ہوئے کہا "یہ تو ... قیدی ہیں اور پھر یہاں کے حالات بھی مخدوش ہیں۔" ... بھی وقت بج سکتی ہیں۔ خان بابا ان بدمعاشوں کی طرف سے ... ہے۔"

"قتلوں کے بارے میں تم نے خان بابا سے بات کی ..." ویرا نے حیرت سے پوچھا۔

"ہاں" وہ کچھ نامعلوم بدمعاش ہیں جو شنگاریوں ... دہراس پھیلاتے پھر رہے ہیں۔ جس دن بھی ان کا کوئی ... گیا اس کی پوری قبیلی موت کے گھاٹ اتار دی جائے گی ... میں ان کے ساتھ اسی قسم کی باتیں کرتا رہا جن کے ... پائندہ گل نے اجازت دی تھی لیکن میں نے انہیں اشارہ ... میں یہ سمجھا دیا تھا کہ میں بقیہ باتیں موقع ملنے پر بتاؤں گا۔ ... اس بڑے کمرے میں ہم چاروں کے علاوہ اور کوئی ...

ہوا اطلاقی وسائل کی کوئی جھلک بھی نظر نہیں آئی۔ نگرانی کرنے والے حساس آلات کی موجودگی کا امکان تھا۔ ان حالات میں میرا حد سے زیادہ محتاط رویہ ان تینوں کے لیے الجھن کا سبب بن گیا لیکن غنیمت ہے ہوا کہ کسی نے مجھ سے الجھنے کی کوشش نہیں کی اور ہم چاروں تاش کھیلنے میں مصروف ہو گئے۔

اسی دوران میں ایک خدمت گاری والا کافی دو جگ تھیں برف سے بھرا ہوا اور وہ آئی فروٹ کی ٹوکری لے کر آیا تو وہ تینوں اس خاطر داری پر حیران رہ گئے۔

"یہ تواضع مدارات کیا؟" میں نے ہنس کر کہا "خان بابا سے آج کس بات کا معاہدہ ہوا ہے۔ یہ آج کا کوٹا ہے۔ کل نیا آئے گا۔ خان بابا کو ہر بات کا علم ہے۔ وہ یہاں تک کہ ہم راستے میں معتدل خان کی بوتلوں پر ہاتھ صاف کرتے آئے ہیں۔"

"خان بابا تو شراب نہیں پیتا ہوگا؟" غزالہ نے تائید طلب انداز میں پوچھا۔

"مجھے تو وہ بااصول لگتا ہے۔ جو خود نہ پئے وہ مہمانوں یا قیدیوں کو پلا سکتا ہے" میں ہنس پڑا۔

"غضب خدا کا" غزالہ اپنے اضطراری ردعمل پر قابو نہ رکھ سکی "اس کی نورانی صورت اور شرعی لباس دیکھ کر تو یہ اندازہ ہوتا ہے کہ وہ کوئی باعمل عالم ہوگا لیکن تم کچھ اور ہی بتا رہے ہو۔"

"خان بابا تم بھی پہاڑی قبیلے کا سردار ہے۔ افغانستان میں داڑھی اور شرعی لباس کی کچھ روایتی حیثیت ہوگئی ہے" میں نے کہا۔ "یہاں عالم فاضل، زاہد اور رند، سب ہی کا ایک حلیہ ملے گا۔ لباس اور حلیے سے کسی کے بارے میں کچھ اندازہ لگانا بہت مشکل ہے۔ ان علاقوں میں مجھے ابھی تک کوئی بے ریش مرد نظر نہیں آیا۔"

ویرا نے خوشی کا مظاہرہ کرتے ہوئے فوراً ہی ایک بوتل کا منہ کھولا۔ برف کا تلنگ گلاسوں سمیت پہلے سے موجود تھا۔ وہ دو پیگ بناتے ہوئے بولی "ایسے موسم میں بوتل کا دیدار کرتے رہنا حماقت کی علامت ہے۔ پینے کے بعد کھیل میں لطف آئے گا۔ تم نے یہ انتظام درست کیا ہے۔ اس طرح قید کی کوفت کم ہو جائے گی۔"

"ترجیحاً تو مزہ لطف دوبالا کرنے کے لیے معتدل خان کو بھی بلانا ہے" سلطان شاہ جھنجھلا کر بولا۔

"بابا، بچہ سمجھتے رہو" ویرا اپنے لب تر کرتے ہوئے ہنسی "یہ قدرت نے مجھے ان ویران پہاڑوں میں بھی اپنا شوق پورا کرنے کا موقع دیا ہے۔ یہ میری طلب کی سچائی نہیں تو اور کیا ہے۔ خدا ایک ہی ہے۔ وہ میرا یا تمہارا نہیں بلکہ سب کا پروردگار ہے۔"

سلطان شاہ کو ویرا کے استہزا پر غصہ آ گیا "اس نے یہ نعمت نہیں بھیجی ہے بلکہ تمہاری رسی ڈھیلی چھوڑ دی ہے۔ جب وہ اس رسی کو ایک خفیف سا جھٹکا دے گا تو تمہاری آنکھیں اپنے حلقوں سے باہر نکل پڑیں گی اور۔۔۔"

میں نے جلدی سے اس کی بات کاٹ دی۔ مجھے ڈر تھا کہ سلطان شاہ جوشِ خطابت میں توحید اور تثلیث کے مسئلے پر بولنا نہ شروع کر دے۔ اس وقت تک ویرا فرزانہ بنی ہوئی تھی اور اسلام کی دعوے دار بن کر اپنا کردار بخوبی ادا کرتی چلی آ رہی تھی۔ باہمی چپقلش کے نتیجے میں میں کسی انکشاف سے گریز کرنا چاہ رہا تھا۔

ابتدا میں غزالہ میری پارٹنر تھی۔ سلطان شاہ ویرا کے ساتھ تھا۔ نوک جھونک کے بعد شاید سلطان شاہ کی کھوپڑی میں ابال برقرار رہا۔ ویرا نے اسے کئی غلط چالوں پر ٹوکا لیکن سلطان شاہ کا کھیل بگڑتا ہی چلا گیا۔ آخر ویرا نے اکتائے ہوئے انداز میں اپنے پتے پھینک دیے۔

"ہمیں جاڑوں کے موسم میں یہاں آنا چاہیے تھا" اس نے ہلکی سی انگڑائی لیتے ہوئے کہا "بعض لوگوں کے لیے آج کل کا معتدل موسم بھی سخت ناسازگار ہے۔ گرمی لگتی ہے تو سارے بخارات دماغ میں چڑھ جاتے ہیں۔"

"یہ حد سے بڑھ رہی ہے" سلطان شاہ مجھ سے مخاطب ہو کر غرایا "اسے خاموش رکھو ورنہ بات بہت بڑھ جائے گی اور میں ذمے دار نہیں ہوں گا۔" اس کے چہرے پر زلزلے کے سے آثار نمایاں تھے۔

"مجھے کون خاموش کرے گا؟" ویرا نے غزالہ کو آنکھ مارتے ہوئے بے پروائی سے کہا "میں خود بھی باؤلے مردوں کے منہ لگنا پسند نہیں کرتی۔ کیا پتا کب غراتے غراتے اچانک دانت مار بیٹھیں۔"

سلطان شاہ نے کوئی تلخ جواب دینا چاہا لیکن غصے کی زیادتی کی وجہ سے الفاظ اس کے دہانے میں ہی گڈمڈ ہو کر رہ گئے۔ ان مضحکہ خیز اور بے معنی آوازوں پر میں نے بہت مشکل سے اپنے بے ساختہ قہقہے کو روکا تھا۔ غزالہ بہت محبت اور نرمی سے سلطان شاہ کا بازو تھام کر اسے دوسرے تخت کی طرف لے گئی۔

"بعض اوقات تم اس کے ساتھ بہت زیادتی کر بیٹھتی ہو" ان دونوں کے دور نکل جانے کے بعد میں نے نیچی آواز میں ویرا کو ملامت کرتے ہوئے کہا "یہاں ہمیں ایسی رنجشوں سے بچنے کی کوشش کرنی چاہیے۔"

"تم فکر نہ کرو۔ میں تھوڑی دیر بعد اسے منالوں گی۔ دراصل وہ بات بے بات چڑنے لگتا ہے اس لیے اسے چڑانے میں مزہ آتا ہے۔ اس بے کیف قید میں یہی تو ایک رنگینی ہے۔ اگر سلطان شاہ بھی تمہارے ساتھ روانہ کر دیا گیا تو میرے لیے یہاں وقت کاٹنا دشوار ہو جائے گا۔"

"حالات نے ایک دم ایسا پلٹا کھایا ہے کہ ہم دونوں کو انگ فو
کے فوجیوں کو بالکل بھول گئے ہیں۔ وہ لوگ ہمیں شہر کے ہر گوشے
میں تلاش کرتے پھر رہے ہوں گے" میں نے اسی دبی آواز میں کہا۔
"یہاں سے واپسی کی نوبت آئے گی تو ان لوگوں کے بارے
میں بھی سوچ لیا جائے گا۔ فی الحال ان فضول باتوں میں سر نہ کھپاؤ
اور اسی دھیمے انداز میں مجھے وہ سب بتاتے چلے جاؤ جو خان بابا کے
ذریعے تمہارے علم میں آیا ہے۔ اس وقت قرب و جوار میں ان کا
کوئی آدمی نہیں ہے۔"

جنت گل اور اس کے خاندان کے بارے میں پائندہ گل نے
جو کچھ کہا' وہ حیران کن اور سنسنی خیز ضرور تھا لیکن اس کا ہماری قید
سے کوئی براہ راست تعلق نہیں تھا اس لیے میں نے وہ ذکر سرے
سے گول کرتے ہوئے' گھنٹیوں والوں کی کہانی چھیڑ دی جو ویرا کے
لیے متوقع ہونے کے باوجود دلچسپ تھی۔

"گھنٹی کی آواز پر جس بے دردی سے چو طرفہ فائرنگ کی جاتی
ہے اسی سے اندازہ ہو گیا تھا کہ وہ خان بابا کے بہی خواہوں میں سے
نہیں ہو سکتے۔" میری روداد سن لینے کے بعد ویرا نے سرگوشیانہ
آواز میں کہا "ہمارے لیے یہ بات بہت خوش آئند ہے کہ شنگارا
ویلی میں خان بابا ہی طاقت اور اختیار کا منبع نہیں ہے بلکہ یہاں اس
کے طاقتور حریف بھی موجود ہیں جو بظاہر ہمیں اپنی موجودگی کا
احساس دلانے کی کوشش کر رہے ہیں۔"

ویرا کے آخری فقرے نے مجھے بری طرح چونکا دیا "گھنٹیوں
والے جو بھی ہوں' مقامی لوگ ہی ہوں گے۔ یہ ان کے آپس کے
معاملات ہیں۔ ان میں ہماری کیا اہمیت ہو سکتی ہے؟ وہ ہمیں اپنی
موجودگی یا طاقت کا احساس دلا کر کیا مقصد حاصل کرنا چاہتے ہیں؟"

"کمال ہے کہ اتنی موٹی سی بات ابھی تک تمہاری عقل میں
نہیں دھنسی۔ اس وقت ساری اہمیت ہی ہماری ہے۔ عبدالرحیم
خان کے قتل کے بعد خان بابا گوشہ نشین ہو کر عملاً سرداری سے
دستبردار ہو چکا ہے۔ اس کے اندھے پیروکاروں نے اس کی
سرداری کا بھرم رکھا ہوا ہے۔ جب تک وہ چھوٹے خان کے قتل کا
انتقام نہیں لے لیتا' اپنے پورے اختیار کے ساتھ گھنٹیوں والوں کا
مقابلہ نہیں کر سکتا۔ اسے کمزور پا کر اس کے حریفوں نے اپنی
سرگرمیاں تیز کر دی ہیں۔ شاید وہ خان بابا کا انتقام پورا ہونے سے
پہلے' اسے معزول کر کے اقتدار پر قابض ہونا چاہتے ہیں۔ خان بابا
کے خلاف کسی بھی بغاوت کے لیے یہ وقت بہت سازگار ہے۔" وہ
سرگوشیانہ لہجے میں مسلسل بولے جا رہی تھی "شاید ان لوگوں کو
معلوم ہو گیا ہے کہ ہمیں جنت گل کا گھیراؤ کرنے کے لیے شنگارا
ویلی لایا گیا ہے اسی لیے انہوں نے ہمارے سفر کے تین اہم ترین
مرحلوں پر گھنٹیاں بجا کر خان بابا کے وفاداروں کے ساتھ ہمیں بھی
وارننگ دی ہے کہ ہم اقتدار کی دوڑ کی اس جنگ سے دور رہیں
جب کہ خان بابا تمہیں داؤ پر لگانے پر تل گیا ہے۔۔"

"تمہاری بات میری سمجھ میں آ رہی ہے" میں نے
لہجے میں کہا "لیکن ہم ان اطراف میں اجنبی ہیں تو یہ
وارننگ ہمارے لیے کیسے قابل فہم ہو سکتی ہے؟ اگر
درست ہے کہ گھنٹیوں والے ہم کو جنت گل کا پیچھا
کر کے خان بابا کو ذلیل و رسوا کرنا چاہتے ہیں تو تم میری ایک
کہ وہ بہت جلد ہم سے رابطہ کرنے کی کوشش کریں گے
پیغام ہم تک پہنچا سکیں۔"

"ہو سکتا ہے" اس نے میری بات کو اہمیت دیتے ہوئے
کے لیے سہل راستہ یہ ہو گا کہ جب تم کابل کے ارادے سے
سے نکلو تو وہ راستے میں کہیں بھی حملہ کر کے پورے کارواں
کر دیں۔ تم دیکھ ہی چکے ہو کہ چیخا سرائے سے یہاں تک کا
راستہ ایسی کسی واردات کے لیے بہت سازگار ہے۔"

"خان بابا تو کل ہی مجھے کابل کی طرف بھیجنے کا ارادہ
تھا۔ غنیمت ہے کہ میں نے اس سے دو تین روز تک تمام
مہلت مانگ لی۔ میرا خیال ہے کہ اس وقت تک صورت
خاصی صاف ہو جائے گی۔ اب ہمیں ہر قدم پر اپنی
دیکھنی پڑے گی۔ اندازے یا فیصلے کی ذرا سی غلطی ہم
واصل کروا دے گی۔"

"تم لوگ مسلسل کیا باتیں کیے جا رہے ہو؟" غزالہ کی
نے ہم دونوں کو بری طرح چونکا دیا۔ وہ سلطان شاہ کو اس کے
پر چھوڑ کر خاموشی سے ہماری طرف لوٹ آئی تھی۔

"ایسی کی باتیں ہیں۔ چاہو تو تم بھی شامل ہو سکتی ہو" ویرا
خوش دلی سے کہا۔

"سلطان شاہ کا خون کھول رہا ہے" اس نے بتایا "وہ کہہ
ہے کہ اب تم اس کے خلاف وٹی کے کان بھرنے کی کوشش
: وہ بھی نے بہت مشکل سے اسے دوبارہ ادھر آنے
ہے۔"

"غصے میں اس کی عقل واقعی خراب ہونے لگتی ہے" ویرا
گہری سنجیدگی سے کہا "میں وٹی سے کہہ رہی تھی کہ سلطان
اب ہمارے لیے ناقابل برداشت ہوتا جا رہا ہے اس لیے
ہی اسے کسی خطرناک چوٹی سے نیچے دھکیل دیا جانا چاہیے
قصہ ہمیشہ رفع ہو جائے گا لیکن وٹی میری مخالفت کر رہا ہے
کہتا ہے کہ تم سلطان شاہ کی موت کا صدمہ برداشت
کر سکو گی۔ وہ تمہیں سگے بھائی کی طرح عزیز ہے۔"

غزالہ حیرت اور صدمے سے منہ پھاڑے ویرا کی
بگولا سی بنی رہی۔ اس کی آنکھوں سے ملامت
رہی تھی جیسے اسے ویرا سے ایسی سنگدلی کی امید
کے بلوغتی ہونٹوں کے گوشے فرط جذبات سے
جب اس کی آنکھوں کے گوشوں میں نمی چمکنے لگی تو
برقرار نہ رکھ سکا۔

”سلطان شاہ کا دماغ خراب ہے اور یہ بھی نری بکواس کر رہی ہے۔ ہم یہاں کے خطرناک حالات پر غور و خوض کر رہے تھے۔ سوچا کہ تمہیں بھی بریف کر دے گی۔ اس بار ہم بہت برے پھنسے ہیں۔“

غزالہ کے ہونٹوں پر مسکراہٹ پھیل گئی اور اس نے دونوں ہتھیلیوں سے رگڑ کر آنکھوں کی نمی کو خشک کرتے ہوئے ویرا سے کہا۔ ”تم نے تو میری جان ہی نکال دی تھی۔ میں سوچ بھی نہیں سکتی تھی کہ تم سلطان شاہ کے بارے میں ایسے بے رحمانہ انداز میں سوچو گی۔ وہ مجھے واقعی اپنے بھائی کی طرح عزیز ہے۔“

”لیکن تھوڑا سا کریک بھی ہے۔“ ویرا تیزی سے بولی۔ ”اس سے کہو کہ وہ میرے بارے میں اوٹ پٹانگ باتیں نہ سوچا کرے ورنہ اس کی ننھی سی کھوپڑی کسی خود کار بم کی طرح ایک دن اچانک پھٹ جائے گی۔“

”اب تم اسی کے پاس لوٹ جاؤ۔“ میں نے غزالہ کو پچکارتے ہوئے کہا۔ ”اس وقت اس کے دماغ میں شیطان گھسا ہوا ہے۔ وہ سوچے گا کہ تم بھی اس کے خلاف ہونے والی سازش میں شامل ہو گئی ہو۔ ہم دونوں بھی تھوڑی ہی دیر کے بعد ادھر ہی آتے ہیں تاکہ ان دونوں میں صلح صفائی کرائی جا سکے۔“

غزالہ بے چون و چرا کے واپس چلی گئی اور ہم دونوں نے اپنے اپنے گلاس اٹھا لیے۔

○☆○

ویرا سے کیے جانے والے مرغن اور ثقیل ناشتے نے ہم چاروں کو دوپہر کے کھانے کی ضرورت سے بے نیاز کر دیا تھا۔ جب اشتہا انگیز کھانوں سے لدے ہوئے تھال لائے گئے تو میں نے انہیں جوں کا توں لوٹانا چاہا لیکن ویرا نے ایک تھال میں سے بھنے ہوئے گوشت کی تاب نکال لی۔ ریشے سے عاری لذیذ اور گلے ہوئے گوشت نے ویرا کو پاگل کیا ہوا تھا۔ اس وقت تک وہ سلطان شاہ کو منا چکی تھی اس لیے اس نے اپنے ہاتھ سے گوشت کا ایک بلا چہ اسے کھلایا پھر اس تاب کی مدد سے اپنی شراب کا نشہ دو آتشہ کرنے میں مصروف ہو گئی۔

اس دوران میں غزالہ اور سلطان شاہ کو شنگارا دیلی کے خطرناک حالات کے بارے میں بریف کیا جا چکا تھا اور سب ہی اس بارے میں فکر مند تھے۔ ہمیں یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے ہم چاروں کو سرکف آزر والے قبیلے سے اغوا کرنے کے بعد ایک ایسے ذہنی جنال کے دہانے پر باندھ کر بٹھا دیا گیا ہو جو کسی بھی لمحے پھٹنے والا تھا۔

شنگارا دیلی میں پاسندہ گل کے خلاف جو سازش پروان چڑھ رہی تھی وہ اپنی نوعیت کے اعتبار سے حیران کن تھی۔ کسی بھی حکمران کے خلاف میدان میں اترنے کے لیے ضروری ہوتا ہے کہ سب سے پہلے متبادل قیادت کو سامنے لایا جائے اور لوگ اس کی

ذات پر اعتماد کرتے ہوئے مخالف دھڑے کا ساتھ دینے کا فیصلہ کر لیں لیکن شنگارا دیلی میں معاملہ ہی بالکل الٹا تھا۔ تھکی والوں کی تحریک موجود تھی۔ وہ اہم مواقع پر فعال ہو کر سردار پاسندہ گل کے وفاداروں کو چیلنج بھی کر رہے تھے لیکن ان کے سربراہ کا کوئی پتا نہیں تھا۔ میں یہ بات سمجھنے سے قاصر تھا کہ متبادل قائد کے علاوہ وہ کون سا عنصر تھا جس نے کچھ لوگوں کو پاسندہ گل کے خلاف صف آرا ہونے پر آمادہ کر لیا تھا۔ بظاہر ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے تھکیوں والے صرف پاسندہ گل کو اکھاڑ پھینکنے میں دلچسپی رکھتے ہوں۔ اس کے بعد شنگارا دیلی کی حکمرانی جس کے بھی قبضے میں آئے اس سے انہیں زیادہ دلچسپی نہیں تھی۔

آزاد فطرت اور روایت پرست قبائلیوں کا وہ رویہ ہر اعتبار سے ناقابل فہم تھا۔ کسی قائد کے بغیر لوگوں کا بغاوت پر آمادہ ہونا اس کے لیے کسی بھی بہت بڑے خطرے کی نشان دہی کر رہا تھا۔

لیکن وہ مسائل ان کے اپنے تھے۔ میرے لیے تشویش کی بات یہ تھی کہ ہم لوگ وہاں آ کر پھنس چکے تھے جس کے امید افزا امکان وہی رہ گیا تھا جس کی نشان دہی خود سردار پاسندہ گل نے کی تھی یعنی ہمارا اس کے مخالفین سے جا ملنا اور پھر ہم ان سے ساز باز کر کے وہاں سے نکل بھاگنے کی کوشش کرتے۔ پاسندہ گل ایک گرگِ باراں دیدہ تھا۔ وہ اچھی طرح جانتا تھا کہ اس کے مخالفین ہمیں شنگارا دیلی سے نکالنے کی کوشش کر سکتے ہیں اسی لیے اس نے ہماری نقل و حرکت پر پابندی لگا کر ہمیں اسی کمرے تک محدود کر دیا تھا۔ میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ پاسندہ گل کے وفاداروں سے بھری ہوئی اس حویلی میں مخالف گروہ کا کوئی فرد کس طرح داخل ہو سکے گا۔ ہماری آرزو اور تھکیوں والوں کی خواہش اپنی جگہ لیکن بظاہر اس کے پورے ہونے کے آثار بہت موہوم اور تقریباً نہ ہونے کے برابر تھے۔

ہمارے پاس کوئی مصروفیت نہیں تھی اس لیے ہم تھوڑے تھوڑے وقفے سے اسی مسئلے پر سر کھپاتے رہے۔ باتوں کا ایک دور ختم ہوتا پھر کسی کو کوئی نئی بات سوجھتی اور وہ پورے جوش و خروش سے بحث کا نیا سلسلہ چل پڑتا لیکن ہر بار آخر میں ہم خود کو اسی بند دروازے کے سامنے پاتے جس میں ہم محصور تھے۔

باہر ہونے والی دھواں دھار بارش کا سلسلہ موقوف ہونے کے بعد وہاں تیز دھوپ بھی نکلنے لگی۔ باہر سے آنے والی روشنی سے ہمارے کمرے میں اس قدر اجالا پھیل گیا کہ مشعل کی روشنی قطعی غیر ضروری ہو کر رہ گئی اور ہم نے اسے گل کر دیا۔ پھر وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ ابر شام کا دھندلکا پھیلنے لگا جو بہت تیزی کے ساتھ اندھیرے میں معدوم ہوتا چلا گیا۔ ویرا کے اشارے پر سلطان شاہ نے مشعلیں روشن کر دیں۔

اندھیرا ہونے کے ساتھ ہی صندل خان ایک فرد کے ساتھ ہمارے کمرے میں نمودار ہوا۔ اس کا ساتھی ایک ٹوکری پکڑے ہوئے

فوراً واپس لوٹ گیا۔ صندل خان نے آتے ہی زبانی گرم جوشی کا اظہار کیا۔ یہ دیگر بات ہے کہ اس نے ہم میں سے کسی سے ہاتھ ملانے کی ضرورت محسوس نہیں کی۔ میں فوراً ہی اسے لے کر ایک خالی تخت پر بیٹھ گیا۔ ویرا' غزال اور سلطان شاہ کے ساتھ الگ تخت پر بیٹھی رہی۔ اس نے اپنے سامنے مے نوشی کے لوازم سجائے ہوئے تھے اور وہ کسی بھی لمحے شام کا پہلا پیگ پینے کے موڈ میں نظر آرہی تھی۔

"آج خان بابا سے تمہاری ملاقات کیسی رہی؟" صندل خان نے سرسری لہجے میں پوچھا۔

"کابل کے سفر کا حکم ملا ہے۔ کیا اس نے تمہیں کچھ نہیں بتایا؟" میں نے جوابی سوال داغ دیا۔

"خان بابا کم گو آدمی ہے اور ہم اس کا بہت زیادہ احترام کرتے ہیں۔ جو کچھ اس نے کہا' وہ میں نے سن لیا مگر میں اس سے کوئی سوال نہیں کر سکتا تھا۔ مجھے اتنا معلوم ہے کہ تم کو دو تین دن بعد کابل روانہ ہونا ہے اور خان بابا نے تمہیں تختی والوں کی بدمعاشی کے بارے میں بھی بتا دیا ہے۔"

"ہاں!" میں نے اقرار کیا "اس میں کوئی راز کی بات نہیں تھی۔ میرا خیال ہے کہ تم لوگ اس بارے میں ضرورت سے زیادہ احتیاط سے کام لیتے رہتے ہو۔ وہ تو ہمارا فائرنگ سے ہی ظاہر ہو گیا تھا کہ وہ خان بابا کے دوست نہیں ہو سکتے۔ اب میرا ذہن بالکل صاف ہو گیا ہے۔ خان بابا نے اس بارے میں میرے سوال کا برا نہیں مانا تھا۔"

"خان بابا عظیم ہے۔ وہ پل بھر میں فیصلے کرنے کی صلاحیت رکھتا ہے۔ ہم تو اس کے حکم کے غلام ہیں" وہ ہنس کر بولا پھر اچانک ہی ویرا کی طرف متوجہ ہو گیا۔ "فرزانہ خانم! تم وہاں بیٹھ کر ان پارساؤں کا ایمان کیوں آزما رہی ہو۔ سارا ساز و سامان لے کر ادھر ہی کیوں نہیں آجاتیں؟ میں بھی گاڑی میں اپنا مال لے آیا ہوں۔ مل بیٹھ کر پینے میں کچھ عجیب سا لطف آتا ہے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ ساتھ دینے والی ایک عورت بھی ہو تو بات ہی کچھ اور ہوتی ہے" میں نے سہلاتے ہوئے کہا۔ "دنیا کے سارے ہی مرد پینے کے بعد ایک جیسی باتیں کرنے لگتے ہیں۔ ان میں دشمنوں کی سرکوبی اور عورتوں کی رنگین کہانیوں کے علاوہ کچھ بھی نہیں ہوتا۔"

"تم نے تجربے کی بات کی ہے۔ ہر شرابی اپنی کامرانیوں کے قصے سنانے پر اصرار کرتا ہے۔ اور شنگاری مرد تو عورتوں کی بنیاد ہی میں ان سے بہت محبت کرتا ہوں۔ ان میں سے بیشتر میرے بچپن کے ساتھی ہیں لیکن نشے کی حالت میں وہ کاٹھ کے الو کی طرح ٹھس ہو کر رہ جاتے ہیں۔ بولنا چالنا بھول کر' خالی خالی نظروں سے کسی ایک سمت میں دیکھنے لگتے ہیں اور پھر ادھر ہی دیکھتے رہتے ہیں۔ اپنی بات سنانے کے لیے عام طور پر انہیں جھنجھوڑنا پڑتا ہے۔ راستے

ہیں' میں نے زندگی میں پہلی بار کسی عورت کے ساتھ شراب پی تھی اور بخدا فرزانہ کے ساتھ پینے میں لطف آیا تھا۔ تم لوگ پہلے پہنچ تو میں ان محفلوں کو برسوں یاد رکھوں گا" وہ پینے سے پہلے ہی ترنگ میں آیا ہوا تھا۔

"ان حسرتوں سے بچنے کے لیے تمہیں دو کام کرنے ہوں گے" میں نے سنجیدگی سے کہا۔

"دو نہیں' تم چار کام بتاؤ" وہ متجسس انداز میں میری طرف جھک آیا۔

"تمہیں فرزانہ کے ساتھ مے نوشی میں لطف آتا ہے اس لیے ہم تم دونوں کو یہاں چھوڑنے پر آمادہ ہیں۔ تم ہمارا بندوبست کسی اور کرے میں کرا دو" میں نے سنجیدگی برقرار رکھتے ہوئے کہا "دوسرے مسئلے کا حل یہ ہے کہ جب ہم یہاں سے واپس لوٹیں تو تم فرزانہ کی ممی بنا کر اسے ہمیں روک لینا۔"

"ممی؟" صندل خان نے حیرت سے دہرایا "مگر کس کی ممی؟ شنگاری غیر قبیلے کی عورتوں سے شادی تو کر سکتے ہیں مگر انہیں یہاں نہیں رکھ سکتے۔ فرزانہ کو کون اپنے بچوں کی ممی بنائے گا؟"

سلطان شاہ کے حلق سے ایک بے ساختہ قہقہہ نکل پڑا اور وہ اپنی جگہ بیٹھے بیٹھے بولا "برادر صندل خان! تم واقعی کچے شنگاری ہو۔ کسی نے سچ کہا ہے کہ پٹھان کی کھوپڑی میں کوئی بات ایک بار گھس جائے تو اس کا باہر نکلنا مشکل ہوتا ہے۔ تم نے فرزانہ کو اپنی تمہیں' کسی اور کی بیوی بنانے کا منصوبہ بنا لیا۔ ڈپٹی نے بچے پالنے والی ممی کا ذکر نہیں کیا تھا۔ وہ فرعونوں والی ممی کی بات کر رہا تھا۔ تم فرزانہ کو مار کر مسالوں میں اس طرح جما سکتے ہو کہ یہ ہمیشہ اسی طرح تر و تازہ نظر آئے گی۔ اسے دیکھتے دیکھتے اکتا جاؤ تو کسی کباڑی میں لڑھکا دینا۔"

صندل خان نے خفت آمیز انداز میں زور زور سے ہنسنا شروع کر دیا۔

ویرا ہمارے ساتھ ہی آ بیٹھی۔ سلطان شاہ نے دوبارہ ہانک لگائی "فرزانہ بھی تھوڑی دیر پہلے تمہیں یاد کر رہی تھی۔ شاید اسے تمہاری مردانگی پسند آگئی ہے۔ کئی بار تمہاری تعریف بھی کر چکی ہے۔"

اس وقت تک صندل خان' سلطان شاہ کا مذاق سمجھ چکا تھا۔ وہ بدستور ہنستے ہوئے بولا "اپنے لب و لہجے سے تو تم بھی پٹھان معلوم ہوتے ہو۔ کمال ہے کہ تم عورتوں سے بھی ایسا کھلا مذاق کر لیتے ہو۔"

"یہ بس چند گز کے فرق سے پٹھان ہوتے ہوتے رہ گیا" ویرا نے مسکرا کر کہا "ہری پور کے علاقے سے ذرا آگے پیدا ہوا ہوتا تو یہ بھی تمہارے خان بابا کی طرح کڑک پٹھان ہوتا۔"

"خان بابا کا نام درمیان میں مت لاؤ" صندل خان یک بیک سنجیدہ ہو گیا "ہم لوگ اپنے سردار کے بارے میں ایسی باتیں

برداشت کرنے کے عادی نہیں ہیں۔ ہزار سلطان شامل کر کے بھی ایک خان بابا کے برابر نہیں ہو سکتے۔"

"اوہ! تم برا مان گئے" ویرا جلدی سے بولی "میرا مطلب یہ نہیں تھا۔ میں آئندہ محتاط رہوں گی۔"

ویرا کے ایک غیر محتاط تبصرے کی وجہ سے خوشگوار فضا میں چند لمحوں کے لیے تناؤ پیدا ہو گیا۔ اس نے خاموشی کے ساتھ تینوں کے لیے گلاس تیار کیے اور خاموشی سے ہی پینے کی ابتدا ہوئی۔ میں نے اپنے اور ویرا کے لیے سگریٹ سلگائی تو صندل خان اچانک بول پڑا "تم نے اپنے ساتھ فرزانہ کو بھی سگریٹ پینا سکھا دی ہے۔"

"اسے کوئی کچھ نہیں سکھا سکتا" میں نے ایک کش لے کر کہا۔ "میری اور اس کی ملاقات ہوئی تو یہ سگریٹ نوشی کی عادی تھی۔ شراب تو شاید اس نے پیدا ہوتے ہی پینی شروع کر دی تھی۔"

"تمہیں اس کے بارے میں اس قدر مبالغہ نہیں کرنا چاہیے" صندل خان نے کہا۔

"وہ ٹھیک کہہ رہا ہے" ویرا نے فوراً میری حمایت کرتے ہوئے کہا "پیدائش کے فوراً بعد ہی مجھے برانڈی کے دو چمچے چٹائے گئے تھے اور وہ میری پہلی غذا تھی۔ شاید میری وہ طلب آج تک اپنی جگہ برقرار ہے۔"

"یہ تمہارے حق میں اچھا ہی ہوا کہ صبغت اللہ چھینا سرائے سے واپس چلا گیا۔ وہ عورتوں سے بہت بدکتا ہے اور پھر فرزانہ کی شراب اور سگریٹ نوشی تو وہ بالکل بھی برداشت نہ کرتا" وہ بولا۔

"لیکن ہمیں اغوا کرنے والوں میں شاید وہی پیش پیش تھا؟" میں نے طنز سے کہا۔

"ہاں۔ وہ ہمارا پارٹی لیڈر تھا۔ اس کے چلے جانے کے بعد ہی میں نے معاملات سنبھالے تھے۔"

"اس کا جانا ہمارے ساتھ ساتھ تمہارے لیے بھی بہتر ثابت ہوا کہ تم کسی بدمزگی کے بغیر ہمیں بہت کامیابی سے گالان کی بستی میں لے آئے پھر تمہیں فرزانہ جیسی شاندار عورت سے بھی دوستی کرنے کا موقع مل گیا۔"

اس نے فوراً ہی میری تصحیح کرنی ضروری سمجھی "نہیں، میری تم میں سے کسی کی دوستی نہیں ہے۔ بس تم واقفیت یا شناسائی کہہ سکتے ہو۔ دوستی یا دشمنی کا فیصلہ تمہاری کابل سے واپسی پر ہو گا۔"

"کیا یہ عجیب بات نہیں ہے کہ ہم پر دوستوں سے زیادہ مہربان ہو۔ ہمارے ساتھ گھل مل کر باتیں کرتے ہو لیکن دوستی سے انکاری ہو۔ ایک ساتھ کھانے پینے کے بعد دوستی میں کیا کمی رہ جاتی ہے؟" ویرا نے پوچھا۔

"شراب خانوں میں بہت سے لوگ جمع ہو کر شراب پیتے ہیں لیکن وہ ایک دوسرے کے دوست نہیں ہوتے۔"

"وہ اپنے اپنے پیسوں سے خرید کر پیتے ہیں۔ یہاں تو تم ہماری پُرتکلف میزبانی کر رہے ہو۔"

"یہ ہماری روایت ہے۔ ہم اپنے دشمن کو بھی بھوکا نہیں مارتے۔ ابھی تک ہم تمہیں کھلا پلا رہے ہیں لیکن ہم نے تمہارا نمک تک نہیں چکھا ہے۔ یہی ہماری دوستی اور دشمنی کی کسوٹی ہے۔ خان بابا کی خواہش ہو تو ہم کتوں کے ساتھ بھی کھانا کھا سکتے ہیں۔ میں نے اس کھلی اجازت کی روشنی میں ہی تم کو چھینا سرائے میں اپنے دسترخوان میں شریک کیا تھا لیکن خان بابا نے تم سے ایک پیالی پانی کو بھی نہیں پوچھا ہو گا۔"

"ہاں، مجھے حیرت ہوئی تھی" میں نے کہا "تم نے راستے میں ہمیں حلق تک شراب پلائی تھی لیکن خان بابا نے مجھ سے جھوٹوں بھی نہ پوچھا حالانکہ وہ خود واڈکا پی رہا تھا اور وہاں بوتل بھی موجود تھی۔"

"بس، شنکار دولی کے سردار اور عام آدمی میں یہی فرق ہے۔" وہ بولا۔

"لیکن تم عام آدمی تو نہیں معلوم ہوتے" میں نے اس کی انا کو ابھارنے کے لیے کہا "خان بابا تم سے خلوت میں باتیں کر رہا تھا۔ عام شنکاری تمہارا احترام کرتے ہیں۔ تم خان بابا کے مقربین میں سے معلوم ہوتے ہو۔"

"اس نے تم سے بھی خلوت میں باتیں کی تھیں" وہ مسکرا کر بولا "اپنے بارے میں کیا کہتے ہو؟"

"باتوں میں تم سے جیتنا بہت مشکل ہے" ویرا مسکراتی ہوئی نظروں سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے بولی "یہ تو بتاؤ کہ ہم پر گھومنے پھرنے کی پابندی ہے لیکن کیا ایسا ہو سکتا ہے کہ تمہارے آدمیوں کی نگرانی میں ہمیں پورے گالان کی سیر کرا دی جائے؟"

"گالان کی سیر؟" اس نے حیرت سے دہرایا "یہاں دکھانے کیا ہے جس کی سیر کرو گی؟"

"حویلی سے پہلے نظر آنے والی آبادی بہت شاندار ہے۔ میرا خیال ہے کہ اس کا ہر مکان قابلِ دید ہو گا۔"

"تم لوگ ادھر نہیں جا سکتے" صندل خان نے ویرا کی بات کاٹ کر کہا "گالان سردار کا رہائشی علاقہ ہے۔ وہ اپنے تمام لشکریوں اور جرگے کے ساتھ اس حویلی میں رہتا ہے اور اس کے سارے رشتے دار اس آبادی میں رہتے ہیں جس کا تم ذکر کر رہی ہو۔ اس آبادی میں باہر والوں کا داخلہ منع ہے۔"

"بے پردگی کا معاملہ ہو تو تم صرف مجھے اور غزالہ کو وہاں لے جا سکتے ہو۔ مرد یہیں رہیں گے۔"

"باہر والی عورتیں بھی وہاں نہیں جا سکتیں۔ انہیں دیکھ کر گالان والیاں بگڑ سکتی ہیں۔ تمہارے لباس، بال، چال ڈھال یا کسی بھی بات سے ان کے ذہنوں میں فتور پیدا ہو سکتا ہے۔ ہم لوگ اس برے وقت سے ڈرتے ہیں جب گالان والیاں رات کے اندھیرے میں اپنے مردوں کے کانوں میں اتوکھی سرگوشیاں کرنے لگیں۔"

"آبادی نہ سہی۔ وہ اونٹ یا زرافہ کی گردن جیسی پہاڑی بھی

بھی جا سکتی ہے" دریا مُصر رہی۔

"ناروائی کی باتیں نہ کرو" وہ ہنس کر بولا "اُدھر جانے کے نام سے شنگاری تک لرزہ براندام ہو جاتے ہیں۔ وہاں خان بابا کے خاص محافظ جاتے ہیں یا پھر وہ مجرم لے جائے جاتے ہیں جنہیں اس چوٹی سے درے میں گرا کر موت کی سزا دینی ہوتی ہے۔ وہ تفریح کا نہیں دہشت اور عبرت کا مقام ہے۔"

"ہمیں اسی چھت کے نیچے اپنا وقت گزارنے کی عادت ڈالنی ہو گی؟" میں نے بیزاری سے کہا۔

"تمہیں نہیں، ان غیروں کو" صندل خان نے اپنے لبوں سے سگار ہٹا کر کہا "تمہارے لیے تو کابل کی کھلی فضائیں منتظر ہیں۔ وہاں لڑائی ضرور ہو رہی ہے لیکن سنا ہے کہ بعض محفوظ علاقوں میں راتیں جاگتی ہیں۔"

"تمہیں معلوم ہے کہ مجھے کابل کیوں بھیجا جا رہا ہے؟" میں نے اس کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے سوال کیا۔

"یہ ایک کھلا ہوا راز ہے۔ خان بابا کو جنت گل کا سروکار ہے۔ باہر سے آنے جانے والے ہر شنگاری کو یہ راز معلوم ہے لیکن کوئی اس بارے میں بات نہیں کرتا۔ میں بھی تم سے انجان بن جاتا لیکن مجھے معلوم ہو چکا ہے کہ خان بابا نے کسی مقصد حاصل کرنے کے لیے تم چاروں کو یہاں بلوایا ہے۔"

"مجھے کون بتائے گا کہ جنت گل کابل کے کس علاقے میں مل سکے گی؟" میں نے پوچھا۔

"خان بابا ہی کسی کو نامزد کرے گا۔ ویسے تو صبغت اللہ بھی آج شام ہی روانہ ہوا ہے۔ وہ جلال آباد میں اپنا کام پورا کرنے کے بعد کابل کی طرف نکل گیا تھا۔ اس کے پاس تازہ ترین اطلاعات ہوں گی۔"

میرے لیے وہ اطلاع تشویش انگیز تھی۔ اس وقت تک میں نے صبغت اللہ کو نہیں دیکھا تھا لیکن دوران سفر دو دارا کے ٹرانزٹ کیمپ میں صندل خان نے ہم سے نرم اور مفاہمانہ رویہ اختیار کیا تھا۔ یہ اسی کا کرم تھا کہ اس کے بعد سے ہمیں کوئی پریشانی نہیں اٹھانی پڑی تھی۔ ہم لوگ شنگاریوں کی قید میں ہونے ہوئے بھی ہر قسم کی آسائشوں سے فیض یاب ہو رہے تھے۔ اگر ہمیں صندل خان کی براہ راست نگرانی سے نکال کر صبغت اللہ کے حوالے کر دیا جاتا تو وہ ہمارے لیے بہت سے مصائب پیدا کر سکتا تھا۔

ہماری وہ محفل زیادہ دیر تک نہیں چل سکی کیونکہ اندھیرا گہرا ہونے کے ساتھ ہی رات کا کھانا آ گیا۔ اس بار صندل خان ہمارے ساتھ کھانے میں شریک نہیں ہوا بلکہ الگ بیٹھا شراب پیتا رہا۔ اس دوران میں اس نے گھما پھرا کر کئی بار یہ جاننے کی کوشش کی کہ گھنٹیوں والوں کے بارے میں میرے اور سردار پائندہ گل کے درمیان کیا بات ہوئی تھی لیکن میں نے سردار پائندہ گل کی بتائی ہوئی حد سے ذرا بھی تجاوز نہیں کیا۔

صندل خان ہر معاملے میں خود کو اپنے سردار کا فرماں بردار ثابت کرتا چلا آیا تھا لیکن پائندہ گل کے باغیوں کے بارے میں اس کی غیر معمولی دلچسپی نے میرے دل میں شبہات پیدا کر دیے۔ مجھے یوں محسوس ہونے لگا جیسے وہ اپنے سردار کا معتمد ہونے کے ساتھ ساتھ باغیوں سے بھی ملا ہوا تھا اور ان کے مفادات کے تحفظ کے لیے مجھ سے یہ جاننا چاہ رہا تھا کہ پائندہ گل ان کی سرکوبی کے لیے کیا حکمت عملی اختیار کرنے والا تھا۔

ہم لوگ کھانے سے فارغ ہو گئے پھر بھی صندل خان کافی دیر تک ہمارے پاس بیٹھا ادھر ادھر کی ہانکتا رہا۔ دریا اس کی توجہ کا خاص مرکز تھی۔ اس نے جنگلی وادی میں پہنچنے کے بعد دریا سے جس بے اعتنائی کا مظاہرہ کیا تھا وہ یکسر ختم ہو چکی تھی۔ میں نے یہ نتیجہ اخذ کیا کہ دریا نے مردوں کو لبھانے اور رجھانے والی حرکتوں سے اس کے دل و دماغ پر قبضہ جما لیا تھا لیکن وہ دوسروں کے سامنے خود کو دریا سے بے نیاز ظاہر کرنے کی کوشش کرتا رہا تھا۔ البتہ شراب کے خمار سے تھوڑی گرم ہونے کے بعد وہ ساری احتیاط کو بالائے طاق رکھ کر بے تکلفی پر اتر آیا تھا۔ اس کی حوصلہ افزائی میں اس امر کا بھی خاصا دخل تھا کہ ہمارے اس کمرے میں صندل خان کے علاوہ کوئی دوسرا شنگاری نہیں تھا۔

صندل خان جھومتا اور لڑکھڑاتا ہوا اٹھا تو ایک طرف سے دریا نے اسے سہارا دیا، دوسری طرف سے میں نے اس کا بوجھ سنبھالنے کی کوشش کی لیکن وہ بہ معاش مخمور ہونے کے باوجود اس قدر چالاک تھا کہ اس نے سارا بوجھ دریا پر ڈال کر اپنا بازو اس کے شانے پر رکھ لیا۔

ہم دونوں اسے لے کر بمشکل نکاسی کے دروازے تک ہی پہنچ پائے تھے کہ اچانک سامنے سے دہشت زدہ چہروں والے دو شنگاری ہمارے سامنے آ گئے۔ انہوں نے جھک کر صندل خان کو تعظیم دی لیکن اسے اپنے گرد و پیش کا کچھ ہوش ہی نہیں تھا۔ ان دونوں نے ہمیں فارغ کر کے صندل خان کو اپنی تحویل میں لے لیا اور وہاں سے چلے گئے۔

"معلوم ہوتا ہے کہ کچھ نادیدہ موکلوں یا سورماؤں سے اس کمرے کی نگرانی کی جا رہی ہے" دریا نے واپس لوٹتے ہوئے معنی خیز لہجے میں کہا "ایسا نہ ہوتا تو اچانک وہ شنگاری نہ آتے۔"

"نگرانی ہوتی ہے تو ہو۔ ہمیں فکر مند ہونے کی کیا ضرورت ہے؟ ہم یہاں کون سی گڑبڑ کر رہے ہیں؟"

"ان سورماؤں سے ہماری آوازیں بھی سنی جا سکتی ہیں۔ ہمیں اہم باتوں کے لیے سرگوشیوں پر انحصار کرنا پڑے گا۔" وہ بولی "یہ لوگ ہماری طرف سے بھڑک گئے تو انہیں سنبھالنا مشکل ہو جائے گا۔"

"احتیاط اپنی جگہ ہے لیکن نگرانی کرنے والے بالکل ہوتی

نہیں سمجھ سکیں گے۔"

زیادہ اہم باتیں انگریزی میں بھی کی جا سکتی ہیں۔ مجھے پورا یقین ہے کہ یہاں دور دور تک کوئی انگریزی جاننے والا نہیں ملے گا۔" اس نے فوری خیال کے تحت پر جوش لہجے میں کہا اور میں فوراً ہی اس کے مشورے کی افادیت کا قائل ہو گیا۔ انگریزی زبان ہمارے لیے بلاشبہ محفوظ ترین تھی۔

اس وقت سلطان شاہ نے میری توقع کے برعکس ویرا کو تنقید کا نشانہ نہیں بنایا۔ شاید اس نے سمجھ لیا تھا کہ ہماری ضروریات کے تقاضے کیا تھے۔ ویرا، صندل خان کے ساتھ جس آزادروی کا مظاہرہ کر رہی تھی، وہ اس کے ماحول اور مزاج کے خلاف نہیں تھا۔ وہ مغرب کے آزاد معاشرے میں پلی بڑھی تھی۔ وہاں مرد و زن کے آزادانہ میل جول پر کوئی قدغن نہیں تھی۔ پھر صندل خان تو بس اس کے لمس ہی سے مدہوش ہوا جا رہا تھا۔ اس بارے میں ویرا کو اپنے اوپر کوئی جبر نہیں کرنا پڑا تھا۔ ہاں، صندل خان کی توجہ اگر غزالہ کی طرف مبذول ہو جاتی تو شاید میں اسے حد سے تجاوز کرنے کی اجازت دیتا، نہ وہ اپنے بدن پر کسی اجنبی کے گھناؤنے ہاتھوں کا لمس برداشت کر پاتی۔ اس لیے جو کچھ ہو رہا تھا، اس کی طرف سے آنکھیں بند کر لینا ہی سب سے بہتر تھا۔

قندھاریوں کو قدرت نے کشادہ قد و قامت سے نوازا تھا اور انہوں نے اپنے استعمال کی ہر چیز کا سائز ضرورت سے بڑا رکھا تھا۔ مجھے چھتی سرائے کے برآمدے میں پڑی ہوئی وہ دیو ہیکل چارپائیاں یاد تھیں جن پر بیک وقت دسیوں افراد آرام سے سو سکتے تھے۔ یہی صورت ہمارے بستروں کی تھی۔ کمرے میں موجود ہر تخت اس قدر بڑا تھا کہ ہم چاروں ہی بہت آرام سے ایک تخت پر سو سکتے تھے لیکن قندھاریوں نے ہمارے لیے چار تخت الگ الگ ڈالے ہوئے تھے اور ہر تخت آرام دہ بستر اور کمبلوں سے آراستہ تھا۔

سونے کا مرحلہ آیا تو میں نے تجویز پیش کی کہ ہم صرف دو تخت استعمال کریں تاکہ کسی ناگہانی مصیبت کی صورت میں آپس کا رابطہ برقرار رہے۔ الگ الگ سونے میں یہ خرابی تھی کہ کسی ایک پر کوئی آنچ آتی اور دوسروں کو اس کے انجام کی جھلک بھی نہ مل پاتی۔

"یہ نہیں ہو سکتا۔" میری تجویز سنتے ہی ویرا اسٹک گئی "تم دونوں تو تم میاں بیوی ہو۔ ایک تخت بلکہ ایک ہی بڑے کمبل میں لپٹ کر سو جاؤ گے۔ شاید تم خود بھی یہی چاہ رہے ہو۔ شراب اور مرغن غذاؤں کو نہیں نہ کہیں تو اثر دکھانا ہی ہے مگر یہ ناممکن ہے کہ میں سلطان شاہ کے ساتھ سو جاؤں۔"

"میں لعنت بھیجتا ہوں تمہارے ساتھ سونے والے پر۔" سلطان شاہ نے بھڑک کر اس کی بات کاٹ دی "تمہارے ساتھ بستر کا اشتراک کرنے سے بہتر تو یہ ہوگا کہ میں کھلے آسمان کے نیچے کسی برفیلی چٹان پر رات گزاروں۔ میں تم پر بالکل بھروسا نہیں کرتا۔ تم نے آج دن بھر شراب نوشی کی ہے۔"

"اب تو روز ایسا ہی ہوگا۔" ویرا سینہ تان کر بولی "یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ میں خان بابا کی طرف سے آنے والی بوتل کو خالی نہ کروں؟ ہم دونوں کا الگ الگ سونا ہی بہتر رہے گا۔"

"تم میری پوری بات سنے بغیر آپس میں الجھ رہے ہو۔" میں نے تلخی سے کہا "میں نے یہ رائے خود غرضی کے تحت پیش نہیں کی تھی۔ تم غزالہ کے ساتھ سو جاؤ گی۔ میں سلطان شاہ کے تخت پر رات بسر کروں گا۔ مردانہ اور زنانہ بستر الگ ہونے کے بعد کسی کو کوئی شکایت نہیں ہونی چاہیے۔"

وہ دونوں حیرت سے میری شکل دیکھنے لگے۔ انہیں یقین ہی نہیں آ رہا تھا کہ میری تجویز اتنی سادہ اور سہل ہو سکتی ہے۔

"تم نے ہمارے اعتراض کے بعد قلابازی کھائی ہے۔" ویرا نے بے اختیاری سے کہا "ورنہ تم وہی سوچ رہے تھے جو میں نے سمجھا تھا۔ کئی راتوں کی بے آرامی کے بعد تمہیں اس طرح سوچنے کا پورا پورا حق ہے۔ تم شادی شدہ ہو اور تمہاری بیوی بھی یہاں موجود ہے۔"

"چپ رہو۔" میں نے اسے پھٹکار دیا "میں اس وقت بھولا ہوا تھا کہ میں شادی شدہ ہوں۔ ان نخروں میں پڑ کر ہم اپنی مٹی پلید کرا لیں گے۔ تم دونوں کو تعصب اور تنگ نظری کو خیرباد کہنا ہوگا۔"

"میں نے تمہاری تجویز پر کوئی اعتراض نہیں کیا تھا۔" سلطان شاہ نے منہ لٹکا کر کہا "میں نے تو اس کی بات کا جواب دیا تھا۔ اسے میری بے عزتی کرنے کا کوئی حق نہیں ہے۔"

"اب چپ ہو جاؤ ورنہ میں اپنا سر پھوڑ لوں گا۔" میں نے غراتے ہوئے کہا "تم بھی اس سے کم نہیں ہو۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ میں تمہیں کس طرح راہ راست پر لا سکوں گا۔"

میرے مصنوعی تیور دیکھ کر ان دونوں نے چپ سادھ لی۔ غزالہ نے اندرونی تخت کا رخ کیا تو ویرا بھی اس کے پیچھے ہولی۔ میں نے کھڑکی والی دیوار کے ساتھ بچھے ہوئے تخت کا انتخاب کر لیا۔

سلطان شاہ نے کمرے میں ایک مشعل روشن رہنے دی تو غزالہ نے اعتراض جڑ دیا۔ اس کا کہنا تھا کہ مشعل کی چکاچوند اور روشنی میں وہ ایک پل بھی نہیں سو سکے گی۔ اس کی فرمائش پر کمرے میں مکمل اندھیرا کر دیا گیا اور سلطان شاہ کھڑکی سے آنے والی ہلکی ہلکی روشنی کے سہارے میرے تخت پر آ گیا۔

میں تخت پر چت لیٹا ہوا اپنے خیالوں میں گم تھا۔ سلطان شاہ کچھ دیر تک بے چینی سے کروٹیں بدلتا رہا پھر میرے کان کے پیچھے منمنایا "تم نے غزالہ کو ویرا کے ساتھ سلا کر بہت عقل مندی کی ہے۔"

"تم کیوں بھول رہے ہو کہ وہ ویرا نہیں غزالہ ہے۔" میں نے بیزار کر دینے والے لہجے میں آہستہ سے کہا "جو منہ میں آتا ہے وہ بکتے چلے جاتے ہو۔ کبھی تو اپنی عقل پر بھی تھوڑا سا زور دے لیا

کرو۔"

"میں مانتا ہوں کہ کبھی کبھی مجھ سے غلطی ہو جاتی ہے لیکن جب سے ہم گالان پہنچے ہیں' تم بہت چڑچڑے ہو گئے ہو۔ اس وقت تم مجھے آرام سے بھی سمجھا سکتے تھے" اس نے شکوہ کیا۔

"میں ساری عمر تمہیں سمجھاتا اور سکھاتا رہوں گا۔ تم اپنی عقل سے کب کام لینا شروع کرو گے؟"

"آئندہ میں محتاط رہوں گا۔ تمہارا یہ زہریلا لہجہ مجھے کسی دن خون کے آنسو رلا دے گا" اس کی آواز دل گرفتہ ہو گئی تھی لیکن مجھے اس پر ذرا بھی ترس نہیں آیا۔ غلطی کرنے کے بعد خود پر مظلومیت طاری کرنے کی عادت میرے لیے کبھی بھی قابل برداشت نہیں رہی تھی۔

میں کافی دیر تک منتظر رہا کہ وہ میری عقل مندی کی وضاحت کرے لیکن وہ اپنی جگہ پر خاموش اور بے سدھ پڑا رہا۔ تنگ آ کر میں نے اسے جھنجوڑ ڈالا "کب بتاؤ گے کہ میں نے کیا عقل مندی کی ہے؟"

"اس وقت تم چڑچڑے ہو رہے ہو۔ تم سے بات کرنی بے کار ہے" اس کی آواز بھاری تھی۔

"میرا غصہ وقتی ہوتا ہے" میں نے بمشکل خود پر قابو پاتے ہوئے کہا "جلدی بتاؤ کہ تم کیا کہہ رہے تھے؟"

"غزالہ' فرزانہ کا خیال رکھے گی۔ اگر وہ الگ سوتی تو رات میں صندل خان بہت خاموشی سے اسے اٹھوا سکتا تھا۔" اس نے گہری سنجیدگی کے ساتھ کہا "موقع ملا تو میں غزالہ کو بھی ہوشیار کر دوں گا۔"

اس بار مجھے اپنا غصہ پینا پڑ گیا۔ میرے لیے وہ ایک عذاب بن کر رہ گئی تھی۔ ایک طرف صندل خان اس پر مرا جا رہا تھا تو دوسری طرف سلطان شاہ بھی اس سے بے پناہ نفرت جتانے کے باوجود اسی کی فکر میں گھلا جا رہا تھا اور وہ اطمینان سے اپنے بستر پر دراز تھی۔

میں نے انتہائی تحمل سے کام لیتے ہوئے کہا "غزالہ کو پریشان کرنے کی ضرورت نہیں' تم بھی آرام سے سو جاؤ۔ میں فرزانہ کی نگرانی کرتا رہوں گا۔ صندل خان کو ایسی حرکت کرنی ہوتی تو کل رات وہ وادی میں خود مختار تھا۔ گالان میں خان بابا سے قریب رہتے ہوئے وہ ایسی کوئی حرکت نہیں کرے گا۔"

اس کے بعد وہ خاموش ہو گیا۔ دیر! اور غزالہ کی جانب سے کچھ دیر تک دبی دبی سرگوشیاں سنائی دیتی رہیں۔ آخر کار ادھر بھی سکوت طاری ہو گیا۔ کافی دیر گزرنے کے بعد میں نے ہولے سے سلطان شاہ کو پکارا لیکن کہیں سے کوئی جواب نہ آیا۔ وہ تینوں گہری نیند سو چکے تھے۔ اس وقت تک فضا میں خاصی خنکی ہو چلی تھی۔ میں نے سر سے پیر تک بھیڑ اونی کمبل تان کر آنکھیں موند لیں کیونکہ مجھ پر بھی نیند کا غلبہ ہو چلا تھا۔

میں کب تک سویا اور کتنی دیر تک سوتا رہا' اس بارے میں مجھے کوئی اندازہ نہیں ہو سکا۔ بس دم گھٹنے کے اذیت ناک احساس سے میں ہڑبڑا کر بیدار ہو گیا۔ بیدار ہوتے ہی مجھے معلوم ہو گیا کہ وہ میرا وہم نہیں تھا بلکہ میرے منہ پر ایک بڑا سا ہاتھ پوری طاقت کے ساتھ جما ہوا تھا۔ میرے دونوں ہاتھ غیر ارادی طور پر اپنے بچاؤ کی طرف گئے تو میں نے بڑے بڑے بالوں سے بھری ہوئی ایک چوڑی کلائی کو اپنی گرفت میں پایا۔

"شور مت کرنا۔ ہم تمہارے دوست ہیں۔ گھنٹیوں والے؟" میرے کان میں ایک خفیف اور مانوس سی بھنبھناہٹ گونجی اور میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔ میرے اندازے کے عین مطابق ان لوگوں نے مجھ تک پہنچنے میں حیرت ناک سرعت سے کام لیا تھا۔ وہ سردار بابکدو گل کے باغی تھے۔ سردار کو ان کا کوئی نام و نشان نہیں مل رہا تھا لیکن اس کی اپنی چھت کے نیچے ایک باغی مجھ تک پہنچنے میں کامیاب ہو گیا تھا۔

مجھے نہایت بھونڈے انداز میں گہری نیند سے بیدار کیا گیا تھا مگر وہ صورت حال اس قدر لرزہ خیز تھی کہ میرے ذہن نے فوراً ہی بہت تیزی کے ساتھ کام کرنا شروع کر دیا۔

اگر وہ واقعی گھنٹی والوں کا آدمی تھا تو ہمارے لیے نجات کی راہ پیدا ہونے کا امکان سامنے آ سکتا تھا لیکن وہ سردار بابکدو گل کی کوئی چال بھی ہو سکتی تھی۔ اگر وہ اس طرح میرا امتحان لینا چاہتا تھا تو اس شخص سے تعاون پر آمادگی کا نتیجہ ہم سب کے لیے تباہ کن ہو سکتا تھا۔

وہ پوری قوت سے میرا دہانہ بند کیے' میرے کسی جوابی ردعمل کا منتظر تھا۔ غلط فیصلہ یا میرا غلط جواب اسی لمحے ہماری تقدیروں کے فیصلے کر سکتا تھا۔ میرے پاس بالکل بھی وقت نہیں تھا۔ میں نے ایک سیکنڈ کے ہزارویں حصے میں ان امکانات کا تجزیہ کیا اور پھر اپنے سر کو اثبات میں ہلا دیا۔

میرے دہانے کو اس وحشیانہ گرفت سے فوراً ہی آزادی مل گئی۔ میں نے چند گہرے گہرے سانس لیے تو مجھے اپنی سانسوں کی آواز اس کمرے میں گونجتی ہوئی محسوس ہوئی۔ کمرے میں گہرا سکوت طاری تھا۔ وہ تینوں بے خبر سو رہے تھے۔

"بستر چھوڑ کر بے آواز قدموں سے میرے پیچھے چلے آؤ" گرم گرم سانسوں کے لمس کے ساتھ میرے بائیں کان میں دبی بھنبھناہٹ سنائی دی "یہاں کا چپہ چپہ میرا دیکھا بھالا ہے۔"

بستر پر سے اٹھتے ہوئے میرے دل میں خیال آیا کہ کچھ نہ کچھ کہہ کر سلطان شاہ کی نیند خراب کر دوں لیکن میں نے وہ ارادہ فوراً ہی مسترد کر دیا۔ سلطان شاہ بوکھلاہٹ میں غیر ضروری آوازیں نکال کر پورا کھیل خراب کر سکتا تھا۔ میں نے اس پُراسرار اجنبی کی بات مان کر جو سنگین خطرہ مول لیا تھا' اسے آخری نتیجے تک پہنچانے کے لیے ضروری تھا کہ کسی مداخلت کے بغیر اسے اپنی کارروائی کرنے

کرنے کا موقع دیا جائے۔ آخر میں جو کچھ بھی سامنے آتا' اس کی روشنی میں ہی کوئی بھی ہنگامی فیصلہ کر سکتا تھا۔

میں تخت سے نیچے اترا تو میرا دل کنپٹیوں میں دھڑکتا ہوا محسوس ہو رہا تھا اور موسم میں خنکی ہونے کے باوجود میرے بدن کے مساموں سے پسینہ پھوٹ پڑا تھا۔ میرے لیے سب سے زیادہ پریشان کن بات یہ تھی کہ ان نازک لمحات میں 'ہتھیار' کے نام پر میرے پاس ایک پرانا بلیڈ تک نہیں تھا جب کہ میں ہر طرف سے دشمن کی بھاری اسلحے اور خون آشام نفری میں گھرا ہوا تھا۔ میری! پراسرار اجنبی کی کسی بھی آہٹ یا لغزش کے نتیجے میں وہ خوفناک ماحول بگڑ تو در و دیوار سے نکلنے والے خونخوار شنگاری مجھے لمحہ بھر میں نمٹانے لگا سکتے تھے۔

اس کمرے کے دروازے سے باہر قدم رکھتے ہوئے میں خوف زدہ تھا۔ مجھے ڈر تھا کہ کہیں خفیہ سوراخوں سے نگرانی کرنے والے اچانک سامنے نہ آجائیں لیکن وہ بھی شاید سوئے ہوئے تھے۔ میں اس پراسرار آدمی کے پیچھے راہداری میں نکل آیا مگر کہیں سے کوئی نمودار نہیں ہوا۔ ہر طرف موت کا سناٹا طاری تھا۔

ہمارے کمرے میں کھڑکی ہونے کی وجہ سے باہر سے تھوڑی بہت روشنی اندر آرہی تھی لیکن راہداری میں آتے ہی سناٹے کے ساتھ ہی ہولناک اندھیرا بھی پھیلا ہوا تھا جس میں اس آدمی کا ہیولا ایک تاریک دھبے کی صورت میں متحرک نظر آرہا تھا۔ میں اس پر نظریں جمائے چند قدم کے فاصلے سے پنجوں کے بل اس کے پیچھے چل رہا تھا۔ اچانک وہ ایک جگہ بائیں طرف گھوما اور اندھیرے میں تحلیل ہو گیا۔ لمحہ بھر کے لیے میں ٹھٹھک کر رہ گیا۔ اسے شاید میرے ردعمل کا اندازہ تھا۔ وہ ایک مرتبہ پھر نظر آیا پھر دوبارہ غائب ہو گیا۔ اس بار میں بڑھ کر اس مقام پر پہنچا تو مجھے بائیں طرف ایک خلا نظر آیا اور میں گھوم کر اسی میں داخل ہو گیا۔

وہ ایک تنگ سی کوٹھری تھی۔ وہ آگے کسی چیز پر جھکا ہوا کام کر رہا تھا۔ پھر اس نے بغیر کوئی آواز پیدا کیے ایک دروازہ کھول دیا جو اس تنگ کوٹھری کو کسی اور حصے سے ملاتا تھا۔ دروازہ کھلتے ہی دوسری طرف سے حبس اور سیلن کا ایک تیز بھبکا آیا مگر وہ کوئی تردد کیے بغیر دروازے میں داخل ہو گیا۔ میں اس کے پیچھے تھا۔

اس دروازے سے گزرنے کے بعد میں نے خود کو ایک اور بڑے کمرے میں پایا۔ اندھیرے کی وجہ سے اس کی وسعت کا اندازہ لگانا ممکن نہ تھا لیکن وہ اتنا بڑا ضرور تھا کہ اس کی آخری دیواریں نظر نہیں آرہی تھیں۔ مجھے لانے والے نے میرے آنے کے بعد کوٹھری کا دروازہ احتیاط سے بند کر دیا۔

میں اپنے گرد و پیش کے جائزے میں ہی مصروف تھا کہ اچانک کہیں سے ایک نقاب پوش میرے سامنے آ کھڑا ہوا۔ اس کے بھاری بھرکم وجود پر شنگاریوں جیسا لباس تھا۔ ہاتھ میں سنگین لگی کلاشنکوف دبی ہوئی تھی لیکن اس کے چہرے پر سیاہ رنگ کا ایک چست نقاب چڑھا ہوا تھا۔

"مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ تم کسی مزاحمت کے بغیر یہاں آنے پر آمادہ ہو گئے۔" نقاب پوش نے سکوت توڑتے ہوئے بھرائی ہوئی آواز میں کہا تو صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ اپنی آواز بدلنے کی کوشش کر رہا تھا۔ اس کا ایک ہی مطلب تھا کہ اسے میری جانب سے پہچان لیے جانے کا خدشہ تھا جب کہ میں اندر جانے والے گنے چنے شنگاریوں سے ہی واقف تھا۔ میں نے فوری طور پر یہ اندازہ لگانے کی کوشش شروع کر دی کہ وہ میرے دیکھے ہوئے شنگاریوں میں سے کون ہو سکتا ہے۔ کمرے کے اندھیرے کی وجہ سے مجھے صرف یہ معلوم ہو سکا تھا کہ وہ خاصا تنومند اور دراز قامت تھا اور یہ خواص کم و بیش پورے قبیلے میں مشترک تھے۔

"مجھے اس طرح یہاں کیوں لایا گیا ہے؟" میں نے دھیمی آواز میں پوچھا۔ "سردار پائندہ گل کو اس ملاقات کا علم ہو گیا تو وہ مجھے زندہ نہیں چھوڑے گا۔ تمہیں علم ہوگا کہ میں اس کا قیدی ہوں۔"

وہ میرا ہاتھ تھام کر اس تاریک کمرے کے دور افتادہ حصے کی طرف چل دیا۔ اس کے سخت اور کھردرے ہاتھ کی گرفت دوستانہ تھی۔ چلتے چلتے وہ کہنے لگا۔ "پائندہ گل کا خوف اپنے سر سے اتار دو۔ اب وہ سردار نور گدھ سے زیادہ حیثیت نہیں رکھتا۔ وہ تمہیں پوری وادی میں ڈھونڈتا پھر رہا ہے لیکن تم دیکھ لو کہ میں اس کی چھت کے نیچے موجود ہوں اور اس کے فرشتوں کو بھی میری یہاں موجودگی کا علم نہیں ہے۔"

"تم کون ہو اور مجھ سے کیا چاہتے ہو؟" میں نے پوری احتیاط سے کام لیتے ہوئے پوچھا۔

"ہتھیلیوں والے میرے آدمی ہیں۔ انہوں نے کالان کی اس حویلی میں چھپے ہوئے بوڑھے گدھ کا سکھ اور چین برباد کر دیا ہے۔ وہ میرے ایک اشارے کے منتظر ہیں لیکن میں بڑی خونریزی سے بچنا چاہتا ہوں۔ عید قریب ہے جب وہ نیچے وادی میں ہونے والے میلے میں آئے گا تو اس کی گردن اتار کر نیزوں پر ٹانگ دی جائے گی۔ لیکن تم ہمارا ساتھ دو تو یہ بڑا کام عید سے پہلے بھی پورا ہو سکتا ہے۔ اس زرخیز وادی کو اب پائندہ گل کے عذاب سے نجات ملنی چاہیے۔ وہ یہاں پیدا ہونے والی افیم سے ہیروئن بنا کر کروڑوں کا تعین کر رہا ہے۔ اس بھاری آمدنی سے تنگ کاروں کو ذرا بھی فیض نہیں پہنچ رہا ہے۔ بس وہ اپنے خوشامدی کتوں کو نواز رہا ہے۔"

ان پہاڑوں میں بھی اقتدار کی وہی جنگ چلتی ہوئی نظر آرہی تھی جو باہر کی دنیا میں بہت سے ملکوں کو اپنی لپیٹ میں لیے ہوئے تھی۔ حکمرانوں کا حریف انھیں بددیانت اور غاصب قرار دے کر خود اقتدار کا طالب تھا۔ فرق صرف اتنا تھا کہ ہر مہذب ملک میں جائز وسائل کی لوٹ کھسوٹ پر اجارہ داری کا جھگڑا تھا اور اس وادی میں ہیروئن کی اندھی آمدنی نے نفرتوں کے بیج بوئے تھے۔

"میں بار بار یہی پوچھ رہا ہوں کہ تم مجھ سے کیا چاہتے ہو؟" میں نے اس سے کہا۔

"تم جنت گل کی تلاش میں کالان جانے کے بہانے یہاں سے

فرار ہو جاؤ۔" اس نے کافی دور نکل آنے کے بعد ایک جگہ رک کر آہستگی سے کہا۔ "پائندہ گل نے قسم کھائی ہے کہ وہ جب تک اپنے بدمعاش بھانجے کے قاتل کو سزا نہیں دے گا گوشہ نشینی سے نکل کر اپنے اختیارات استعمال نہیں کرے گا۔ میں چاہتا ہوں کہ تم اس کا ساتھ نہ دو۔ وہ اپنے ڈیرے میں بند رہے اور ہم ہتھیار لے کر نکل پڑیں۔ مجھے یقین ہے کہ ہم وادی کو اس کے ظلم سے نجات دلانے میں کامیاب ہو جائیں گے۔ اور وہ ذلت کی موت مارا جائے گا۔" تمہیں ان پہاڑوں میں اجنبی ہوں۔ مجھے بہت سوچ سمجھ کر فیصلہ کرنا ہوگا۔"

"وہ جنت گل کو موت کی سزا دینے میں کامیاب ہو گیا تو شنگارا ویلی کی آدھی سے زیادہ جوان اور بوڑھی عورتوں کے سر مونڈ کر چالیس دن کے لیے ان کی چھاتیاں برہنہ کرا دی جائیں گی۔" وہ پرجوش مگر دھیمے لہجے میں کہنے لگا۔ "اس دہشت نے پوری وادی میں اندر ہی اندر اضطراب کی لہر دوڑا دی ہے۔ عبدالرحیم خان کا پائندہ گل کے علاوہ اور کوئی مرد وارث نہیں ہے۔ سب کو یقین تھا کہ پائندہ گل کی بوڑھی ہڈیاں سیکڑوں میل دور چھپے ہوئے قاتل سے انتقام لینے کے قابل نہیں ہیں۔ اس لیے بے شمار عورتیں عبدالرحیم خان کی میت پر اپنے بال کھول کر گریہ و ماتم کرتی رہی تھیں۔ اب ان سب کی عزت خطرے میں ہے۔ جن عورتوں کے ناخن بھی نامحرموں کی نگاہوں سے محفوظ تھے انہیں چالیس دن تک اپنی چھاتیاں برہنہ کر کے بستیوں کی خاک چھاننی ہوگی۔ وہ وقت آنے سے پہلے ہی جانے کتنے غیرت مند شنگاری اپنے ہاتھوں سے اپنی عورتوں، ماؤں اور بچیوں کو موت کے گھاٹ اتار دیں گے۔ اس وادی میں بچے جننے والیوں کا کال پڑ جائے گا اور پھر باہر سے لائی جانے والی عورتوں کے بوجھ سے یہ چٹانیں ٹوٹ پڑیں گی۔ شنگارا ویلی کو اس تباہی سے بچانے کے لیے ہم نے اپنی سرگرمیاں تیز کر دی ہیں۔ ہم کامیاب ہو گئے تو تم کو بھی فوراً آزادی مل جائے گی ورنہ پائندہ گل نے تمہیں کالی بھیج کر تمہارے ساتھیوں کو یرغمال بنانے کا فیصلہ کر لیا ہے۔ ہمارا ساتھ دو گے تو تم خسارے میں نہیں رہو گے۔ یہ میرا وعدہ ہے اور شنگاری اپنے قول کے دھنی ہوتے ہیں۔"

وہ جو کچھ کہہ رہا تھا درست کہہ رہا تھا۔ سردار پائندہ گل نے بھی مجھ سے اپنے ان ہی عزائم کا ذکر کیا تھا۔ ان میں کوئی مبالغہ نہیں تھا۔ پائندہ گل نے جب مجھ سے وہ باتیں کیں تو وہ بہت مظلوم اور دل گرفتہ نظر آ رہا تھا لیکن وہی باتیں اس نقاب پوش نے دہرائیں تو پائندہ گل یک بیک ایک خود غرض درندہ معلوم ہونے لگا تھا۔ "تم نے مجھے یہاں تک بلوایا ہے تو اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ تمہارے ہاتھ بہت لمبے ہیں۔" میں نے تفکر آمیز لہجے میں کہا۔ "فی الحال میں تمہاری پیشکش پر غور کروں گا۔ فرض کرو کہ میں تمہارا ساتھ نہیں دیتا تو تم ہم لوگوں کے ساتھ کیا سلوک کرو گے؟"

"وہی جو پائندہ گل اور اس کے حامیوں کے ساتھ کریں گے۔" اس نے بلاتوقف جواب دیا۔ "ہم کسی قیمت پر تم کو کابل نہیں جانے دیں گے۔ ہو سکتا ہے کہ راستے میں ہی تمہارا کام تمام کر دیا جائے۔"

"یا پھر ہمیں کسی بھی وقت خاموشی سے ٹھکانے لگا دیا جائے؟" میں نے پوچھا۔

"ہم بزدلی کے کام نہیں کرتے۔ چھپ کر وار کرنا ہماری سرشت میں ہی نہیں ہے۔" اس کا لہجہ قدرے تیز ہو گیا۔ "ہم اپنے دشمن کو للکار کر اس پر سامنے سے وار کرتے ہیں۔ نتیجہ کچھ بھی نکلے ہماری دلیری اور بے خوفی پر حرف نہیں آتا۔ اس بارے میں تمہیں فکرمند نہیں ہونا چاہیے۔ جب طبل بجے گا اور ہم آگ برساتے ہوئے اس حویلی میں گھسیں گے تو ہماری راہ میں آنے والا ہر شخص بھون دیا جائے گا۔ تمہارا حشر ان ہی کے ساتھ ہوگا۔"

"مجھے کل تک کی مہلت درکار ہے۔ میں اپنے ساتھیوں سے مشورہ کر کے ہی کوئی فیصلہ کر سکوں گا۔"

"ٹھیک ہے میں اتنا انتظار کر سکتا ہوں مگر فیصلہ کرتے ہوئے یہ یاد رکھنا کہ میرا دوستی کا ہاتھ ٹھکرانے کے بعد تمہیں شنگارا ویلی کی زمین پر کہیں امان نہیں مل سکے گی۔" اس نے سختی سے کہا۔

"میں یہ بات اچھی طرح سمجھ چکا ہوں۔ کیا تم مجھے اپنی صورت نہیں دکھاؤ گے؟"

"ابھی اس کا وقت نہیں آیا۔" وہ سرسری لہجے میں کہتے کہتے ایک دم چونک کر دلچسپی لیتے ہوئے لہجے میں بولا۔ "یہ تو بتاؤ کہ جنت گل اپنے اور تمہارے بارے میں جو کہانی سناتی پھر رہی ہے اس میں کتنی صداقت ہے؟"

"کون سی کہانی؟" میں نے انجان بن کر پوچھا۔ "میں نے اس سے بہت سی باتیں ہوتی رہی ہیں۔"

"صرف باتیں نہیں، وہ مرد اور عورت کے ازلی تعلق کی باتیں کر رہی ہے۔ کیا یہاں لائے جانے سے پہلے بھی تم پائندہ گل یا عبدالرحیم خان کے یرغمال رہ چکے ہو؟" وہ بہت زیادہ متجسس ہو گیا تھا۔ "دونوں باتیں درست ہیں۔" میں نے ہولے سے کہا۔ "شاید یہی بات پائندہ گل کو ڈس رہی ہے کہ جنت گل نے مجھ کو اپنے وجود کی خوشبو سے روشناس کیوں کیا۔ یہ اس کی مرضی تھی اور تم جانتے ہو کہ جب جنت گل جیسی عورت پیش قدمی کرنے پر تل جائے تو دنیا کا کوئی مرد مقابلہ پر نہیں رک سکتا۔ شاید تمہیں جنت گل اور پائندہ گل کے رشتے کے بارے میں تو معلوم ہی ہوگا۔"

"مجھے سب معلوم ہے لیکن ہم لوگ کیچڑ میں سنگ باری نہیں کرتے۔ چھینٹوں سے اپنا دامن بھی داغ دار ہونے کا ڈر لگا رہتا ہے۔ شہروں کی خاک چھاننے والے مرد کہیں نہ کہیں ٹھوکر کھا جاتے ہیں۔ یہ پائندہ گل کا ایسا قصور نہیں ہے کہ اسے بستیوں میں بدنام کیا جائے۔ اس کی لڑکی نسل کے ساتھ مزاج کے اعتبار سے بھی حرام زادی ہے ورنہ کون اپنے گندے نسب کو بازاروں میں اچھالتا پھرتا ہے؟ سرداری کا جھگڑا نمٹ جائے پھر میں خود ہی اسے سزا دوں گا۔ جنت گل نے ایک یرغمال کے بستر پر جا کر سارے شنگاریوں کے منہ پر تھوکا ہے۔ یہ صرف پائندہ گل کا معاملہ نہیں تھا

"تمہیں معلوم ہونا چاہیے کہ میں نے اس پر جبر نہیں کیا تھا۔" اس کے تیور دیکھتے ہوئے میں نے فوراً اپنی صفائی میں پرانی کہانی دہرانی ضروری سمجھتے ہوئے کہا۔ "اس نے میرے ساتھ زبردستی کی تھی۔"

"تمہارے بتائے بغیر بھی یہ اندازہ ہو جاتا ہے۔ زبردستی کا نشانہ بننے والی عورتیں عزت کے خوف سے خاموش رہتی ہیں یا پھر کسی شے زور سے فریاد کرتی ہیں لیکن وہ تو خود اپنی کہانی سناتی پھر رہی ہے۔ اسی سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس کے ساتھ جو کچھ ہوا، اس کی مرضی سے ہوا۔ جب سے عظیم خان لنگڑا ہوا ہے، وہ بالکل ہی بے تاب اور بے لگام ہو گئی ہے۔ اب اس بے شرم لڑکی کی بات مت کرو۔ وہ پائندہ گل کے ہاتھوں اس جرم میں نہیں ماری جائے گی کہ وہ عبدالرحیم خان کی قاتل ہے۔ اب میں اسے ماروں گا کہ اس نے ایک قیدی کے ساتھ اپنا منہ کالا کیا تھا۔"

"کیا اب میں واپس جا سکتا ہوں؟" میں نے جھجکتے ہوئے سوال کیا۔

"اکیلے لوٹے تو مارے جاؤ گے۔ میرا آدمی تمہارے ساتھ جائے گا۔" یہ کہہ کر اس نے اپنے دہانے سے سیٹی کی ہلکی سی آواز نکالی اور اپنی بات جاری رکھتے ہوئے بولا۔ "میں نے تمہیں سوچنے کے لیے کل تک کا وقت دیا ہے۔ اب میری تم سے ملاقات نہیں ہوگی۔ تمہارا فیصلہ کل رات کے کھانے کے وقت مجھ تک پہنچ جائے گا۔ تمہیں میری تجویز منظور ہو تو ہڈی قاب خالی کر کے تھال میں اوندھی کر دینا۔ یہ نشانی نہ ہوئی تو تم پائندہ گل کے ہمنوا سمجھے جاؤ گے۔"

اس اثنا میں اس کا آدمی میرے قریب آ کر خاموشی سے کھڑا ہو گیا تھا۔

"تو کیا کھانا لانے والوں میں بھی تمہارے وفادار موجود ہیں؟" میں اضطراری لہجے میں پوچھ بیٹھا۔

"غیر ضروری سوال مت کرو۔" وہ غرایا۔ "میری کچھ نہ کچھ جماعت ہے جس کے زور پر میں نے پائندہ گل کو مروانے کا بیڑا اٹھایا ہوا ہے۔ میرے لیے کون کون کام کر رہا ہے، تمہیں اس سے کوئی غرض نہیں ہونی چاہیے۔ تم بس وہ کرو جو میں نے تمہیں بتایا ہے۔ اس سے آگے دیکھنا میرا کام ہے۔"

یہ کہہ کر وہ اندھیرے کمرے میں اندر کی طرف بڑھتا چلا گیا اور دوسرا آدمی مجھے اپنے ساتھ لے کر واپس اسی دروازے کی طرف چل دیا، جدھر سے ہم داخل ہوئے تھے۔

کوٹھڑی کا دروازہ کھول کر اس نے بہت احتیاط سے باہر کی سن گن لی پھر پہلے مجھے باہر نکال دیا۔ دروازہ بند کرنے کے بعد وہ راہداری میں ہو لیا۔ وہاں بدستور تاریکی اور سناٹے کی حکمرانی تھی۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے اس حصے میں رہنے والے شکاری اہلکار گہری نیند سوئے ہوئے ہوں۔

اس نے مجھے بحفاظت میرے کمرے میں پہنچا دیا اور خود دروازے سے ہی ایک طرف غائب ہو گیا۔ تاریک کمرے میں وہ تینوں بدستور گہری نیند سوئے ہوئے تھے۔ میں خاموشی کے ساتھ سلطان شاہ کے برابر میں اپنی جگہ پر دراز ہو گیا مگر میری نیند اچاٹ ہو چکی تھی۔ مجھے رہ رہ کر اس آدمی کی صورت یاد آ رہی تھی جو مجھے نقاب پوش تک لے گیا تھا۔

سردار پائندہ گل کا معاملہ ابتدا ہی سے کچھ اوٹ پٹانگ انداز میں سامنے آیا تھا۔ اس کے اصل مراسم مافیا کے سیٹھ حبیب جیوانی سے تھے۔ ان دونوں میں ہیروئن کا لین دین چلتا رہتا تھا پھر اینٹی نارکوٹکس فورس اور مقامی حکام نے مافیا کے اڈے "ترچ لا" پر بھرپور کارروائی کر کے ان کا صفایا کیا تو سردار پائندہ گل کو اس رقم کی فکر ہو گئی جو اسے حبیب جیوانی سے وصول کرنی تھی۔ حبیب جیوانی مارا جا چکا تھا اس لیے پائندہ گل میرے پیچھے لگ گیا۔ وہ کہانی اپنی جگہ پر خاصی بے تکی تھی لیکن وہ لوگ بھاگ دوڑ کر کے مجھے پکڑنے میں کامیاب ہو گئے اور زبردست سودے بازی کے بعد، اول خان نے ان لوگوں کو وہ ہیروئن واپس کر دی جو مافیا کے اڈے پر چھاپے کے دوران پکڑی گئی تھی۔ پائندہ گل رقم یا مال کا طلب گار تھا۔ مال واپس مل جانے پر اس نے میری آزادی کا حکم جاری کر دیا لیکن عین اسی وقت جنت گل مجھے اپنے وجود کی رعنائیوں سے لذت آشنا کرانے کے بعد مجھے فرار میں مدد دینے پر آمادہ ہو چکی تھی۔ اسی الجھاؤ میں عبدالرحیم خان مارا گیا اور میں وہاں سے نکل

آنے کے باوجود پائندہ گل کی مخاصمت سے جان نہ بچا سکا۔ رہی سہی کسر جنت گل نے پوری کر دی۔ اس نے اپنی کہانی چھپا کر پائندہ گل کو میری طرف متوجہ ہونے پر مجبور کر دیا۔ اس کہانی میں زن اور زر کا تنازعہ تھا۔ محبت اور مخالفت کی پرانی کسی نئی کارفرمائیوں نے جنت گل کو پائندہ گل کے خلاف لا کھڑا کیا تھا لیکن ہمارے گالان پہنچنے کے بعد اس روایتی اختلاف نے یک بیک پیچیدگی اختیار کر لی تھی۔ ہم عملاً پائندہ گل اور اس کے وفاداروں کی تحویل میں تھے لیکن ہماری بہتری کھٹے والوں سے مل جانے میں نظر آ رہی تھی۔

میں دیر تک بستر پر پڑا کروٹیں بدلتا رہا لیکن نیند کا دور دور تک پتا نہیں تھا۔ میں نے سگریٹ سلگا کر کمرے میں ٹہلنا شروع کر دیا۔ مجھے ٹہلتے ہوئے چند منٹ بھی نہیں گزرے ہوں گے کہ کوئی دروازے پر آ پہنچا اور اس نے ٹارچ کی تیز روشنی میرے اوپر مرکوز کر دی۔ میں ٹھٹک کر اپنی جگہ پر رک گیا۔

تیز روشنی کی وجہ سے میں آنے والے کو نہیں دیکھ سکا۔ روشنی کا دائرہ میرے بدن پر چند ثانیوں تک حرکت کرتا رہا پھر وہ شخص ٹارچ بجھا کر واپس لوٹ گیا۔ مجھے سخت حیرت ہوئی کہ میری بے ضرر چہل قدمی نے کسی محافظ کو میری طرف متوجہ کر دیا تھا لیکن جب میں ایک باغی کے ساتھ اس کمرے سے نکل کر باہر گیا تھا تو کسی کے کان پر جوں بھی نہیں رینگی تھی۔ میرے لیے وہ بات فکر انگیز تھی۔ کھٹیوں والوں کو پائندہ گل کی حویلی میں بہت زیادہ اثر و رسوخ حاصل تھا اور ان کی دوستی کی پیشکش کو مسترد کر دینا آسان نہیں تھا۔

ان تینوں کے لیے وہ معمول کی ایک اور صبح تھی۔ وہ رات بھر گہری نیند سوتے رہے تھے اس لیے بیدار ہونے کے بعد بہت تازہ دم اور ہشاش بشاش تھے مگر غزالہ مجھے دیکھتے ہی فکرمند ہو گئی۔

"معلوم ہوتا ہے کہ تم ساری رات جاگتے رہے ہو۔" اس نے میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے تشویش سے کہا۔

"کچھ لوگوں نے سونے نہیں دیا۔" میں نے اس کے قریب ہو کر انگریزی میں کہا۔

"کیا مطلب؟" میرے جواب پر ویرا چونکے بغیر نہ رہ سکی۔ "کیا رات کو یہاں کوئی اور بھی تھا؟"

"گہری نیند میں میرا منہ دبوچ کر مجھے بیدار کیا گیا تھا۔" میں نے اپنے لب و لہجے کو سپاٹ رکھتے ہوئے کہا۔ "تم لوگ حیرت یا کسی جوش و خروش کا مظاہرہ کیے بغیر انگریزی زبان استعمال کر سکتے ہو۔ ہماری اس وقت بھی کڑی نگرانی ہو رہی ہو گی۔ ان لوگوں کو ہم پر کوئی شبہ نہیں ہونا چاہیے۔"

"ہم سب ہی محتاط ہیں۔ تم احتیاطی تدابیر پر لیکچر دینے کے بجائے اپنی کہانی سناؤ۔ یہاں منتظم مزاج بوڑھے کے آدمیوں کے علاوہ اور کون آ سکتا ہے؟"

"کہیں ایسا تو نہیں کہ پُراسرار باغیوں کے بارے میں تمہارا خدشہ درست ثابت ہوا ہو؟" غزالہ کے ذہن میں یہ خیال اچانک ہی آیا تھا لیکن اس کے لہجے سے حیرت کا کوئی تاثر نہیں ملتا تھا۔

میں نے اپنے سر کو اثبات میں جنبش دیتے ہوئے کہا۔ "ایسا ہوا ہے۔ وہ لوگ بغاوت پر تلے بیٹھے ہیں۔ اندر ہی اندر لاوا پک رہا ہے مگر اب وہ اپنے پروگرام کو جلد از جلد عملی جامہ پہنانا چاہتے ہیں۔ اس بارے میں ویرا نے کل جن خیالات کا اظہار کیا تھا وہ حقائق سے بہت قریب ہیں۔ میری ان کے سربراہ سے بات ہوئی تھی۔"

"اس سے پہلے کہ باہر سے کوئی مداخلت ہو، تم پوری بات سناتے چلے جاؤ۔" ویرا نے کہا۔

میں نے بظاہر غزالہ کو خطاب کرتے ہوئے پچھلی رات کے واقعات دہرانے شروع کر دیے۔

"یہ ہمارے لیے غیبی امداد ہے۔" میرے خاموش ہونے پر غزالہ بولی۔ "میری سمجھ میں نہیں آ رہا کہ میں اپنی خوشی کو کس طرح قابو میں رکھوں! ہم میں سے کوئی سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ ان بے رحم پہاڑوں میں ہمارا کوئی ہمدرد پیدا ہو جائے گا۔ آج رات بڑی قاب کو اور کڑا ہی ہونا چاہیے۔"

"میرا بھی یہی خیال ہے۔" ویرا نے اپنی جگہ سے تائید کی۔ "ہمیں یہ موقع نہیں گنوانا چاہیے۔"

اس سے پہلے کہ میں ان دونوں کی رائے پر کوئی تبصرہ کرتا، راہداری میں تیز تیز قدموں کی دھمک سنائی دی۔ ہم چاروں چونک کر ادھر دیکھنے لگے۔ آنے والوں میں صندل خان پیش پیش تھا۔

وہ بہت تیزی سے اندر آیا اور اس نے بگڑے ہوئے لہجے میں پوچھا۔ "ابھی تم لوگ کس خفیہ زبان میں باتیں کر رہے تھے؟" اس کی آنکھوں میں گہرے شکوک و شبہات جھلک رہے تھے۔

ایک لمحے کے لیے مجھے یوں محسوس ہوا جیسے پچھلی رات نقاب کی اوٹ سے میں نے اسی کی آواز سنی ہو مگر مجھے یقین نہ ہو سکا۔ آپس کی شادیوں کی وجہ سے شنگاریوں کی نسلی خصوصیات بڑی حد تک یکساں تھیں۔ وہ سب ہی جسیم اور قد آور تھے۔ بدلی ہوئی آواز کی وجہ سے یہ کہنا ناممکن تھا کہ صندل خان ہی نقاب پوش کے روپ میں مجھ سے ملا تھا۔ وہ اردو جاننے والے شنگاریوں میں سے کوئی بھی ہو سکتا تھا۔

"خفیہ زبان؟" ویرا ہنس کر صندل خان سے کہہ رہی تھی۔ "ہم انگریزی بول رہے تھے۔"

"جب تم سب اردو بول اور سمجھ سکتے ہو تو انگریزی میں باتیں کرنے کی کیا ضرورت تھی؟" صندل خان کے تلخ لب و لہجے میں کوئی تبدیلی رونما نہیں ہوئی تھی۔

"یہ لوگ میرے ایک تحقیقی مقالے پر بات کر رہے تھے۔" ویرا کے ذہن میں فوراً ہی جواب تیار تھا۔ "وہ مقالہ انگریزی میں لکھا گیا

ہے یہاں فرصت ہے تو اسی پر تبادلۂ خیال چل پڑا۔۔۔۔"

"نہیں!" اس نے ویرا کی بات کاٹ دی۔ "تم مجھ سے اصل بات چھپا رہی ہو۔"

"ہم یہاں مجبور اور بے بس ہیں۔" میں نے کہا۔ "تمہارے آدمی ہر وقت ہماری نگرانی کر رہے ہیں۔ آخر تمہیں ہماری طرف سے کس قسم کا اندیشہ یا خطرہ لاحق ہے؟ ہم انگریزی میں باتیں کر کے تمہارا کیا بگاڑ سکتے ہیں؟"

"اس کی نوبت ہی نہیں آئے گی۔ تم نے کوئی بھی غلط قدم اٹھانے کی کوشش کی تو اپنی جانوں سے ہاتھ دھو بیٹھو گے۔" وہ مجھے گھورتے ہوئے بولا۔ "ایک بار خان بابا کے سامنے پہنچانے کے بعد اب میں تمہارے بارے میں ہر پابندی سے آزاد ہو چکا ہوں۔ یہاں کے محافظ بہت ذمہ دار اور بااختیار ہیں۔ وہ تمہیں کولی بھی مار سکتے ہیں۔"

"اگر ہمارے مقدر میں یہی لکھ دیا گیا ہے تو اسے کوئی نہیں ٹال سکتا لیکن تم یقین کرو کہ میں سچ بول رہی ہوں۔ گالان کی فضا تخلیقی کام کے لیے بہت عمدہ ہے۔ ہو سکتا ہے کہ میں بعد میں بھی یہاں آ کر رہنا چاہوں۔"

"تخلیق!" صندل خان ہونٹ سکوڑ کر پھنکارا۔ "ان پہاڑوں میں عورتیں بس بچے تخلیق کرتی ہیں یا گھر سنبھالتی ہیں۔ تم لوگ یہ یاد رکھنا کہ خان بابا کے نمک خوار تم سے ایک لمحے کے لیے بھی غافل نہیں ہیں۔"

اس وقت وہ ایک مرتبہ پھر ویرا سے بے پروا نظر آ رہا تھا۔ ویرا کے ساتھ اس کا دہرا رویہ میری سمجھ سے باہر تھا۔

وہ واپسی کے لیے پلٹا تو ویرا نے نرمی سے پوچھا۔ "اب ہمیں انگریزی زبان کے استعمال کی آزادی ہے یا اس پر پابندی لگا دی گئی ہے؟ ہم تمہیں کسی قیمت پر بھی ناراض نہیں کرنا چاہتے۔"

"تم کتوں اور بلیوں کی زبان بھی استعمال کر سکتی ہو لیکن یہ یاد رکھنا کہ یہاں لائے جانے والے خان بابا کی مرضی کے بغیر یہاں کی وادیوں میں بھی قدم نہیں رکھ سکتے جہاں ہمارے قیدی اور غلام کام کرتے ہیں۔"

وہ جتنی تیزی کے ساتھ آیا تھا اس سے کہیں زیادہ تیزی کے ساتھ کمرے سے نکلا چلا گیا۔ اس کے دونوں مسلح ساتھی اس کی تقلید کر رہے تھے۔ میں نے ان دونوں کا بہت غور سے جائزہ لیا لیکن ان میں سے کسی میں اس شخص کی شباہت نہیں تھی جس نے رات کو مجھے موت سے بیدار کیا تھا۔

"اب ہم تمہارے مقالے پر کس زبان میں بات کریں؟" کچھ دیر کے بعد نوال نے ویرا سے پوچھا۔

"انگریزی ہی استعمال کرنی پڑے گی۔" ویرا نے تفکر آمیز لہجہ اختیار کرتے ہوئے کہا۔ "میرا خیال ہے کہ ہم نے صندل خان کی غلط فہمی دور کر دی ہے۔" صاف ظاہر تھا کہ وہ نگرانی کرنے والوں کو سنانے کے لیے ایسی بات کر رہی تھی۔

"تم نے نقاب پوش کی صورت نہیں دیکھی۔" سلطان شاہ خاصی روانی سے انگریزی میں کہنے لگا۔ "لیکن تم دوسرے آدمی کو پہچان سکتے ہو۔ وہ زیادہ دیر تک تمہاری نظروں سے نہیں بچ سکے گا۔"

"اسے پہچان کر ہم کون سا تیر مار لیں گے؟" میں نے جواب دیا۔ "ویسے بھی ہم نے ان سے مل جانے کا فیصلہ کر لیا ہے۔"

"کیا یہ بالکل طے ہو گیا؟" ویرا نے پوچھا اور میں نے تائید میں سر ہلا دیا۔

"اگر یہ لوگ انگریزی کو پسند نہیں کرتے تو ہمیں اردو میں باتیں کرنی چاہئیں۔" ویرا نے جلدی جلدی بدل کر اردو میں کہا۔ "میرے مقالے پر بعد میں بات ہو سکتی ہے کیونکہ میرا مسودہ کراچی میں ہے۔ اس پر میں واپس لوٹنے کے بعد ہی کام کر سکوں گی۔ اس وقت خان بابا اور اس کے آدمیوں کی خوشنودی ہمارے لیے زیادہ اہم ہے۔"

وہ دن بہت پھیکا اور بے کیف گزرا۔ ہم میں سے ہر ایک خاموش اور اپنی جگہ پر سوچوں میں ڈوبا ہوا تھا۔ ہر شخص جانتا تھا کہ ہاتھیوں کی لڑائی میں مینڈک بھی کود پڑیں تو ان کا نام و نشان تک نہیں ملتا۔ سردار پائندہ گل بظاہر بہت زیادہ قوت اور اختیارات کا مالک تھا لیکن دوسری طرف اس کے حریفوں کو بھی حیرت ناک حمایت حاصل تھی۔ کچھ نہیں کہا جا سکتا تھا کہ گھنٹی کی آواز پر فضا کو جلتے ہوئے بارود کی بو سے بھر دینے والوں میں سے کتنے ان کے ساتھ تھے۔ ان دونوں فریقوں کے کسی بھی تصادم میں ہماری حیثیت خاصی مخدوش ہو سکتی تھی۔ شاید انہی خدشات نے ہر ایک کو سنجیدہ اور فکرمند کیا ہوا تھا۔ پائندہ گل کے وعدے کے مطابق ہمیں واڈکا کی دو نئی بوتلیں پہنچا دی گئی تھیں لیکن ویرا نے دوپہر گزر جانے کے باوجود انہیں ہاتھ بھی نہیں لگایا۔ میں بیشتر وقت بستر پر پڑا اپنی سوچوں میں ڈوبا رہا۔

گالان کی فضاؤں میں آخری بار گھنٹی کی آواز کو بلند ہوئے ڈیڑھ دن سے زائد مدت گزر چکی تھی لیکن میں جانتا تھا کہ وہ خاموشی کسی طوفان کی آمد کا پیش خیمہ تھی۔ اس طوفان میں اُس بڑی قاب کو خاص اہمیت حاصل تھی جو ہمارے رات کے کھانے کے ساتھ آئی تھی۔ دیکھنا یہ تھا کہ ہماری طرف سے قاب کو لوٹنے کے بعد گھنٹی والے کیا حکمت عملی اختیار کرتے ہیں اور ہم تک اپنی ہدایات پہنچانے کے لیے کون سا ذریعہ استعمال کرتے ہیں؟

جوں ہی سورج کی روشنی کی جگہ مشعلوں کے زرد شعلوں نے سنبھالی، صندل خان اپنی نوکری سمیت ہمارے کمرے میں آموجود ہوا۔ اس وقت وہ بہت خوشگوار موڈ میں نظر آ رہا تھا۔

"کیا بات ہے؟ آج تم سب سست اور بیمار نظر آ رہے ہو۔" وہ آتے ہی ویرا سے مخاطب ہو کر چہکا۔

"تمہاری پھنکار نے صبح سے اب تک طبیعت کو بے مزہ کیا ہوا

ہے۔" ویرا موقع دیکھ کر چوکنے والی نہیں تھی۔

"اوہ!" وہ بے ڈھنگے انداز میں ہنس دیا۔ "تمہاری طبیعتوں میں فطری تجسس موجود ہے۔ کوئی بھی نئی بات سامنے آتی ہے تو تمہارا ردعمل بہت پرجوش ہوتا ہے۔ بدقسمتی سے اس وادی میں کوئی بھی انگریزی زبان سے واقف نہیں ہے۔ ہمارے آدمیوں کو وہ زبان بہت عجیب محسوس ہوتی تھی۔"

"یہ نئی بات نہیں تھی۔" اسے وضاحتوں پر آمادہ پاکر ویرا کا حوصلہ بڑھ گیا۔ "چیغا سرائے سے یہاں تک کے سفر میں تم ہم پر بہت مہربان رہے تھے لیکن سفر ختم ہوتے ہی تمہارا رویہ درشت ہوگیا تھا۔ تم اپنے مزاج کے مالک ہو۔ جب چاہتے ہو عزت سے نوازنے لگتے ہو' اکتا جاؤ تو عزت اتار کر رکھ دیتے ہو۔"

"تم غلط سمجھ رہی ہو۔" وہ دانشمندانہ مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔ "خان بابا کے غلاموں میں میرا منصب بہت اونچا ہے مگر پھر بھی میری کچھ حدود ہیں۔ مجھے ہر وقت اپنے آس پاس کا دھیان رکھنا پڑتا ہے۔"

میں بظاہر سکون سے بیٹھا رہا لیکن اس کی بات نے مجھے چونکا دیا۔ اس کے الفاظ سے خان بابا سے قدرے برگشتگی کی بو آرہی تھی۔ جب کہ خان بابا نے مجھے خاص طور پر بعض باتیں صندل خان کو بتانے سے منع کیا تھا۔ وہ محض اتفاقات نہیں ہوسکتے تھے۔ میرے ذہن نے خود بخود نقاب پوش اور صندل خان کا موازنہ کرکے ان میں مشابہت تلاش کرنے کا عمل شروع کردیا جس کے نتائج سنسنی خیز تھے۔

"تو کیا میں یہ سمجھ لوں کہ تم یہاں اپنی مصلحتوں کے قیدی ہو؟" ویرا نے مسکرا کر پوچھا۔

"یہاں صرف خان بابا اپنی مرضی کا مالک ہے۔ اس کے علاوہ ہر شخص کو محتاط رہنا پڑتا ہے۔" اس کی آواز دھیمی ہوگئی اور نگاہیں بے چینی سے کمرے کی خالی دیواروں کا طواف کرنے لگیں۔ "جب سے گھنٹیوں والوں نے سر اٹھایا ہے برشنگاری خان بابا کی برہمی سے خوف زدہ رہتا ہے۔ وہ اس عمر میں بھی اتنا توانا ہے کہ اپنی انگلیوں کی گرفت سے انسانوں کی کھوپڑیاں چٹخا دیتا ہے۔"

"کیا نہیں تم کسی احتیاط سے کام لے رہے تھے یا اب محتاط ہوا؟" ویرا شانے اچکا کر بولی۔

"جاڑے میں جو شخص حویلی کا نگران ہوتا ہے وہ بچپن سے میری نو میں رہتا ہے۔ سورج غروب ہونے سے لے کر صبح نمودار ہونے تک میرے آدمی انتظام سنبھالے رہتے ہیں۔ اس وقت میں بے فکر ہوتا ہوں اور تمہارے ساتھ آ بیٹھتا ہوں۔ میری یہاں موجودگی میں انہیں بے فکری میسر آجاتی ہے۔"

"لیکن آج صبح تو تم ہی ڈانٹ پھٹکار کے لیے آئے تھے۔" ویرا اس کی جان کو آگئی تھی۔

"شاہ وزیر سمیت دن والے نگراں اردو سے نابلد ہیں۔ تمہاری انگریزی سن کر اس نے مجھے خان بابا کے ذریعے سے بلایا تھا تاکہ میں تم سے پوچھ گچھ کرسکوں۔ وہ میرے ساتھ تھا جہاں تم تھا اور کسی احمق کی طرح خاموش کھڑا ہوا تھا۔" صندل خان شراب کو چھوئے بغیر ہی سوچ میں گم ہوا تھا۔

اس کی باتوں میں مجھے اس کے خلاف ایک اور نکتہ مل گیا تھا۔ رات کی نگرانی والا عملہ اس کی کمان میں ہوتا تھا اور نقاب پوش نے مجھ سے ملاقات کے لیے رات ہی کا انتخاب کیا تھا۔ اگر صندل خان ہی گھنٹی والوں کا سرغنہ تھا تو اس کے لیے بہت آسان تھا کہ ہمارے کمرے کی خفیہ دیکھ بھال کرنے والوں کو مقررہ اوقات میں کہیں اور الجھا کر مجھے خواب گاہ سے نکلوا کر نقاب پوش کی حیثیت سے ملاقات کرتا اور پھر خاموشی سے واپس بھجوا دیتا۔ میں ان تمام نکات پر جتنا غور کررہا تھا' یہ امکان کہ صندل خان ہی باغیوں کا سربراہ تھا' پختہ ہوتا نظر آرہا تھا۔ وہ پائندہ گل کی ناک کے عین نیچے اپنا کھیل کھیل رہا تھا۔ یہ اور بات تھی کہ پائندہ گل بھی اس سے مطمئن نہیں تھا۔

صندل خان اپنا دل بہلانے کے لیے ہماری طرف آتا تھا۔ اس نے ویرا کی تازہ تزئین سے فارغ ہوتے ہی ویرا سے ساقی گری کی فرمائش کی۔ وہ بھی دن بھر کی اکتائی ہوئی تھی۔ اس نے بسروچشم صندل خان کی فرمائش کو عملی جامہ پہنانا شروع کردیا۔ میں اس رات پوری طرح چاق و چوبند رہنا چاہتا تھا اس لیے میں نے طبیعت کی گرانی کا بہانہ کرکے اپنی رفتار بہت سست رکھی لیکن وہ دونوں تھوڑی ہی دیر میں رنگ پر آگئے۔

باتوں ہی باتوں میں صبغت اللہ کا ذکر نکل آیا تو صندل خان نے بتایا ہم لوگوں کے ساتھ نرم رویہ اپنانے پر اسے صبغت اللہ کی برہمی کا سامنا کرنا پڑا لیکن کالان میں وہ ہم پر سختی کرنے سے قاصر تھا کیونکہ ہمیں ہر سہولت پائندہ گل کی مرضی اور اجازت سے فراہم کی جارہی تھی۔

اس نے جلال آباد کی کارروائی میں ہماری رسد پر قبضہ کیا تھا۔ اس نے سارے ہتھیار اور ان کے بے شمار راؤنڈز پاکستان کے سرحدی علاقوں کی طرف روانہ کردیے تھے جہاں ان کے دام کھرے کرلیے گئے تھے۔ اناج کی بوریوں سے لدے ہوئے دو ٹرک لے کر وہ کابل کی طرف نکل گیا تھا جہاں اشیائے خوردونوش کا شدید بحران آیا ہوا تھا۔ کابل میں وہ ٹرک بہت مہنگے فروخت ہوگئے۔ اس رقم سے صبغت اللہ نے ہیروئن کی تیاری میں کام آنے والے کیمیکلز کے تین ڈرموں کا سودا کیا تھا۔ کابل میں مقیم ایک سکھ ادویہ سازی کے خام مال کے نام پر وہ کیمیکل درآمد کرکے چور بازار میں بیچتا تھا اور افیم کی تیاری کے موسم میں اسے اس کا دوگنا نفع مل جاتا تھا۔ صبغت اللہ کی ان کامیابیوں نے خان بابا کو بہت خوش کردیا تھا' جس کے نتیجے میں اسے باردران جانے کی اجازت مل گئی تھی۔ باردران' شنگاراولی ہی کی ایک دور افتادہ بستی تھی جہاں

اللہ کا خاندان آباد تھا۔ صندل خان نے بتایا کہ صبغت اللہ ہم لوگوں سے ملاقات کا خواہش مند تھا لیکن اگلی صبح بار دران مالاند ہونے کی تیاریوں میں مصروف ہونے کی وجہ سے وہ ادھر نہیں آسکا تھا۔ میرے لیے صبغت اللہ کی ذات میں کوئی دلچسپی نہیں تھی لیکن اس ذکر میں موت کے سوداگروں کی دروں خانہ مصروفیات بھی شامل تھیں، اس لیے میں ہم رہی سے اس میں حصہ بٹاتا رہا پھر دیرا اور صندل خان سے معذرت کرکے اس تخت کی طرف چل دیا جہاں سلطان شاہ وقت کاٹنے کے لیے غزالہ کے ساتھ رمی کھیل رہا تھا۔

"کمال ہے آج تم اپنی من پسند محفل چھوڑ کر ادھر آگئے۔" غزالہ نے خوشگوار حیرت سے کہا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ دن بھر کی بیکاری تمہارے موڈ پر بہت زیادہ اثر انداز ہوئی ہے۔"

"مجھے اس مردود پر شبہ ہے۔" میں نے بیٹھتے ہوئے انگریزی میں سرگوشی کی۔

"نقاب پوش؟" غزالہ نے زیر لب بڑبڑا کر انگریزی ہی میں استفسار کیا۔

"ہاں! میرا خیال ہے کہ یہ اس وقت ہمیں ٹٹولنے کی نیت سے آیا ہے۔ تم پتے ملا کر دوبارہ کارڈ بانٹنے شروع کردو تاکہ وہ ہمیں کھیل میں مصروف سمجھتا رہے۔" میں ایک ہی سانس میں کہتا چلا گیا۔

"وہ دیرا کے ساتھ راز و نیاز میں منہمک ہے۔ اسے ہمارا خیال بھی نہیں آئے گا۔" سلطان شاہ منمنایا۔

"اسے کتاب میں سے بڑی نکل جانے کی خوشی ہوگی۔" غزالہ نے پتے پھینٹتے ہوئے کہا۔ مگر میرا ذہن خلا میں اڑ رہا تھا۔ میری سمجھ میں نہیں آرہا تھا کہ ہمارے ساتھ کس قسم کا کھیل کھیلا جارہا تھا۔

کڑیاں ملانے پر میرے ذہن میں ایک نیا شبہ سر ابھار رہا تھا کہ شاید گھنٹی والوں میں سے کوئی ہمارے قریب نہیں پھٹک سکا تھا۔ صندل خان نے اپنے آدمیوں کی ملی بھگت سے رات والا ڈراما رچایا تھا۔ وہ مجھے محض آزادی کا لالچ دے کر اپنے جال میں پھانسنا چاہ رہا تھا تاکہ مجھے بدنیت اور سازشی قرار دے کر یا تندوگل کی نظروں سے گرا سکے۔ وہ پائندہ گل کو ہمارے عزائم کے بارے میں بدگمان کردیتا تو وہ مغلوب الغضب سردار ہماری موت کا فیصلہ بھی صادر کرسکتا تھا۔ ہم اس سرزمین پر اجنبی تھے اور وہ اپنی قسم توڑے بغیر ہمیں سزا سنا سکتا تھا۔ شاید صندل خان ہم تینوں سے چھٹکارا حاصل کرکے دیرا کو مال غنیمت کے طور پر اپنی تحویل میں لینے کی منصوبہ بندی کررہا تھا۔

ہم تینوں مشینی انداز میں پتے پھینکتے اور سمیٹتے رہے۔ ہماری باتیں جوڑی تھیں لیکن میں نے اپنے نئے شبہات کا ذکر کرکے انہیں مزید الجھنوں میں مبتلا نہیں کیا تھا۔ ان دونوں کی ساری ذہنی دوڑ بھی اسی ایک نکتے پر مرکوز تھی کہ صندل خان باغیوں کا سربراہ تھا یا نہیں؟

وقت رینگ رینگ کر گزر رہا تھا مگر پھر بھی کھانے کا وقت آہی گیا۔ تھال کے گرد بیٹھتے ہی میں نے دیکھ لیا کہ سب سے بڑی قاب میں پہاڑی تیتروں کے بھنے ہوئے پارچوں کا ڈھیر موجود تھا۔ ہم چاروں کو بڑی قاب کی اہمیت کا اندازہ تھا اس لیے سب ہی نے حیرت اور اشتیاق کے ساتھ ان پارچوں پر دھاوا بولا اور کسی دوسرے کھانے کو چھیڑنے سے پہلے بڑی قاب کو بالکل خالی کردیا۔

میں نے کنکھیوں سے صندل خان کی طرف دیکھا تو وہ پچھلے روز کے معمول کی طرح ایک طرف بیٹھا شراب پی رہا تھا مگر اس کی نگاہیں ہم لوگوں کی طرف ہی مرکوز تھیں۔ میں فوراً ہی تھال کی طرف متوجہ ہوگیا۔

ہم لوگ یکے بعد دیگرے کھانے سے فارغ ہوتے چلے گئے۔ میں دانستہ ہاتھ روک روک کر کھا رہا تھا تاکہ آخر تک مصروف رہ سکوں۔ پھر میں اکیلا رہ گیا۔ میں نے چند لقموں میں اپنی رکابی صاف کی اور پانی پینے کے بعد برتن سمیٹتے ہوئے نہایت سرسری انداز میں بڑی قاب کو تھال میں الٹا کردیا۔

معاً صندل خان کے حلق سے ایک عجیب سی غراہٹ بلند ہوئی اور اس نے اپنے کندھے سے جھولتی ہوئی سب مشین گن ہاتھوں میں تھام کر اپنی جگہ چھوڑ دی۔ میرا دل اچھل کر حلق میں آگیا۔ شاید صندل خان اسی لمحے کے انتظار میں اپنا جال پھیلائے بیٹھا تھا۔ میں نے نقاب پوش سے یک جہتی کا اظہار کرکے شاید اپنی گردن میں خود پھندا ڈال لیا تھا۔

صندل خان کی تحیر زدہ آنکھیں تھال میں رکھی ہوئی بڑی قاب پر جمی ہوئی تھیں۔ پھر وہ خودکلامی کے انداز میں بولنے لگا۔ "میں اندھا ہوں یا میں نے بہت زیادہ شراب پی ہوئی ہے۔ کچھ بھی میں جو کچھ دیکھ رہا ہوں وہ ناقابل یقین ہے۔ یہ کیسے ہوسکتا ہے؟ یہ کیسے ہوسکتا ہے؟"

پھر وہ چونک کر اپنے قدموں پر لمحہ بھر کے لیے لڑکھڑایا۔ اس نے اپنے ہاتھ میں دبی ہوئی گن کی نال ہماری طرف سیدھی کی اور براہ راست مجھ سے مخاطب ہوگیا۔ "سچ سچ بتاؤ، اندر کون غدار ہے جو تم سے ملا ہوا ہے؟ تم کس نمک حرام کے ساتھ پیغام رسانی کی کوشش کررہے ہو؟"

"تمہیں کوئی غلط فہمی ہوئی ہے۔" میں نے عاجزی سے کہا۔ "ہم نے کچھ بھی تو نہیں کیا۔ تمہیں ہماری کس بات نے اچانک اشتعال دلایا ہے؟" یہ کہہ کر میں نے سوالیہ نظروں سے اپنے ساتھیوں کی طرف دیکھا لیکن ان سب کے چہرے سپاٹ اور ماہی ہونے کی حد تک سنجیدہ تھے۔ اسی وقت مزید تین شنگاری کا شتکار تانے اندر گھس آئے۔

صندل خان کی آنکھیں پھر بڑی قاب پر جم گئیں۔ "خدا کی قسم، یہ وہی حرکت ہے جو باوردان والے دشمن کی قید سے اپنے پیغام باہر پہنچانے کے لیے استعمال کرتے ہیں۔ یہ ان کا خفیہ پیغام رسانی

ہے مگر میں اس سے خوب واقف ہوں۔ سچ سچ بتاؤ کہ بڑی تاب کو تم نے کس کے لیے الٹایا ہے؟"

صندل خان کا وہ ردعمل اس قدر بے ساختہ تھا کہ میں الجھن میں پڑ گیا۔ وہ اس کی ساختی ہوتی تو وہ اتنی اضطراری اداکاری کا مظاہرہ نہیں کر سکتا تھا۔ اس کی آنکھوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ سچ بول رہا تھا۔ میں نے کمزور آواز میں کہا۔ "یہ محض اتفاق ہے کہ میں نے خالی تاب کو الٹ دیا۔ اس میں کوئی گڑبڑ پوشیدہ ہے تو میں اسے سیدھا کیے دیتا ہوں۔ ہم دن رات تمہارے سامنے ہیں۔ حویلی میں ہمارا کس سے رابطہ ہو سکتا ہے؟ میں نے بادران کا ذکر تمہاری زبان سے پہلی بار سنا ہے۔ ان کا کوئی راز ہمارے علم میں نہیں ہے۔"

"یہ کسی بات کا کھلا کھلا مثبت جواب ہے۔" وہ غصے کی جھونک میں غرایا۔ "بڑی تاب سیدھی ہو تو انکار اور الٹی ہو تو اقرار ہوتا ہے۔ حیفیت اللہ اس بات کی گواہی دے گا کہ میں غلط نہیں کہہ رہا۔ بادران اس کا آبائی علاقہ ہے۔ وہ وہاں کے ہر راز سے واقف ہے مگر میں بھی اتنا انجان نہیں ہوں کہ تم میری آنکھوں میں دھول جھونک سکو۔"

میں دل ہی دل میں اس نقاب پوش کو کوس کر رہ گیا جس نے مجھے اس قدر خطرناک طریقہ بتایا تھا کہ میں اس پر عمل کرتے ہی پکڑا گیا تھا۔ وہ کوئی بادرانی ہی ہو سکتا تھا جسے یہ زعم رہا ہو کہ اس کے گاؤں کا جنگی راز کسی دوسرے شنگاری کے علم میں نہیں ہوگا۔ اس صورت حال سے میرے اعصاب پر تناؤ طاری ہونے لگا تھا۔

میں نے خالی الذہنی اور ناامیدی کے عالم میں صندل خان کے پیچھے کھڑے ہوئے مسلح شنگاریوں کی طرف دیکھا تو یکبارگی میرا حوصلہ بندھ گیا۔ ان تینوں میں سے ایک شخص وہی تھا جس نے مجھے پچھلی رات زبردستی بیدار کیا تھا۔ میں نے اپنے کمرے میں آنے والے ستاروں کے موہوم سے انعکاس میں اس کی صورت دیکھی تھی لیکن اس کا ایک ایک نقش میرے دماغ میں پوری طرح محفوظ تھا۔ مجھے آس ہو گئی کہ ہمارا ایک حمایتی وہاں موجود تھا۔

"مجھے صدمہ ہے کہ تم ابھی تک ہماری طرف سے مطمئن نہیں ہو۔" میں نے گہرے متاسفانہ لہجے میں کہا۔ "خان بابا کی چھت کے نیچے کس میں حوصلہ ہو سکتا ہے کہ وہ ہم جیسے مجبوروں کے ساتھ کوئی سازش یا ہمدردی کرے؟ ہمارے پاس کسی کو دینے کے لیے کچھ بھی نہیں ہے۔ کون ہمارا ساتھ دینے کی حماقت کرے گا؟"

اس نے دو تین مرتبہ اپنی پلکیں جھپکائیں پھر ویرا سے مخاطب ہو کر بولا۔ "تم کیوں خاموش ہو؟ تمہارے پاس میرے سوالوں کا کیا جواب ہے؟ تمہارا یہ ساتھی بہت چالاک اور مکار معلوم ہوتا ہے۔"

"میں زیبی سے بہتر جواب نہیں دے سکتی اس لیے خاموش ہوں۔ ویسے بھی تم زیبی سے مخاطب رہے ہو۔ یہ چالاک ضرور ہے مگر تم سے کسی مکاری کی حماقت نہیں کر سکتا۔ ہم سب یہ بات جانتے ہیں کہ یہاں ہماری زندگیاں تمہارے ایک اشارے کی محتاج ہیں۔ اس قدر کمزور پوزیشن میں ہم کیا سازش کر سکتے ہیں۔"

میرے پہچانے ہوئے شنگاری نے اچانک مقامی بولی میں کچھ کہنا شروع کر دیا۔ صندل خان اس کی طرف متوجہ ہو کر اپنا سر ہلانے لگا۔ جیسے اس کی بات معقول ہو۔ اس کے خاموش ہونے پر صندل خان نے بولنا شروع کر دیا۔ ان دونوں میں چند جملوں کا تبادلہ ہوا۔ پھر صندل خان ایک تخت کے کنارے پر بیٹھ گیا۔ تینوں شنگاری بدستور کلاشنکوفیں تانے کھڑے رہے۔ میں نے صندل خان سے بات کرنے والے شنگاری سے نگاہیں چار کر کے نظروں ہی نظروں میں کوئی کنایہ لینے کی کوشش کی لیکن وہ مجھے بری طرح نظر انداز کر رہا تھا۔

"تاب سیدھی کر کے برتن اٹھالو۔" کچھ دیر تک سوچ میں مستغرق رہنے کے بعد صندل خان نے اپنے آدمیوں سے کہا۔ "میں خان بابا سے بات کر کے ان لوگوں کے بارے میں آج ہی کوئی فیصلہ کرتا ہوں۔"

شاید بقیہ دو شنگاری اردو سے نابلد تھے۔ صندل خان سے بات کرنے والے نے اپنی بولی میں ان سے کچھ کہا۔ ایک نے بڑھ کر برتن اٹھا لیے۔ ان کے جانے سے پہلے صندل خان ہمارے کمرے سے چلا گیا۔ بعد میں وہ تینوں بھی کچھ کہے بغیر وہاں سے نکل گئے اور ہم چاروں خالی خالی نظروں سے ایک دوسرے کی طرف دیکھنے لگے۔

صندل خان کے غیر متوقع ردعمل نے سب کچھ گڈمڈ کر کے رکھ دیا تھا۔ لیکن ایک بات بہرحال صاف ہو گئی تھی کہ نقاب پوش والے قصے سے اس کا دور کا بھی کوئی تعلق نہیں تھا۔

"حیرت ہے کہ یہاں تاب کو الٹانے سے اتنی دور کی بات نکل آئی۔" کچھ دیر بعد غزالہ نے معصومانہ انداز میں کہا۔ "اپنی خیریت محفوظ رکھنے کے لیے ہمیں بہت زیادہ احتیاط سے کام لینا ہوگا۔" وہ جو کچھ کہہ رہی تھی وہ چھپے ہوئے نگرانوں کو اپنی بے گناہی کا یقین دلانے کے لیے تھا ورنہ ہم چاروں کے دلوں میں چور موجود تھا۔

"کراچی وغیرہ کی ہنگامہ خیز زندگی کے بعد یہاں ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے میں خواب دیکھ رہی ہوں۔ آج کی زندگی کی حقیقتوں کے مقابلہ میں گاؤں کے تجربات فرحت بخش محسوس ہو رہے ہیں۔ صدیوں سے یہاں کچھ بھی نہیں بدلا۔" ویرا نے غزالہ کا مقصد بھانپ کر گرہ لگائی۔ "روزمرہ کے گھسے بندھے معمولات میں خفیف سی تبدیلیوں کے ذریعہ پیغام رسانی کا طریقہ دنیا بھر میں متروک ہو جانے کے باوجود یہاں آج بھی رائج ہے۔"

"کیا پتا کہ پانی کا گلاس داہنے کے بجائے بائیں ہاتھ میں پکڑنے سے کوئی خفیہ پیغام جاتا ہو۔" سلطان شاہ نے بات آگے بڑھاتے ہوئے کہا۔ "آج صندل خان نے کم از کم میری تو جان ہی نکال دی تھی۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ پتھر کے زمانے سے پیغام رسانی کے روایتی طریقے چلے آ رہے ہیں۔" ویرا بولی۔ "لیکن اب یہ فن بلکہ

ایک باقاعدہ سائنس بن چکی ہے۔ جس کی ابتدا سوویں کوڑ سے ہوئی تھی۔"

میں خاموشی سے ان کے تبصرے سنتا رہا۔ ویرا اچانک ہی میری طرف متوجہ ہو گئی۔ "تم نے کیوں اداس بکرے کی طرح منہ بنایا ہوا ہے؟ آنکھوں سے ایسی تشویش جھلک رہی ہے جیسے آسمان گرنے والا ہو۔"

"تمہارے ذہن پر شراب کا سرور طاری ہے اس لیے تمہیں سات خون معاف ہیں۔ میری چھٹی حس نئی صورت حال سے مطمئن نہیں ہے۔ کاش یہ رات خیریت سے گزر جائے!" میں نے سنجیدگی سے کہا۔

ہم لوگ سونے کی تیاریوں میں مصروف تھے کہ چار مسلح شکاری دندناتے ہوئے اندر کمرے میں گھس آئے۔ ان میں وہی شخص سب سے آگے تھا جسے میں اچھی طرح پہچانتا تھا۔ اس نے اس وقت تک اردو کا ایک لفظ بھی نہیں بولا تھا مگر پچھلی رات کے تجربے کی بنا پر معلوم تھا کہ وہ اردو پر قادر تھا لیکن مجھے اس سے گفتگو کی ابتدا کرنے کی ضرورت پیش نہیں آئی۔ اس نے اپنے ساتھیوں سے ایک قدم آگے بڑھ کر مجھے آنکھ ماری پھر تمسخرانہ لہجے میں بولا۔ "تم لوگوں کو بھیڑوں کے پرانے باڑے میں چلنا ہے یہ خان بابا کا حکم ہے۔"

ہم بے چون وچرا اکٹھا ہو گئے۔ مجھے اس کی طرف سے الجھن تھی۔ اس لیے میں نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا۔ "خدا کا شکر ہے کہ تم ہماری بولی جانتے ہو۔ تمہارا احسان ہوگا اگر تم اپنا نام بھی بتا دو۔"

"قندوز خان۔ اب زیادہ بک بک بند کرو اور باہر کی طرف چلو۔" اس نے اپنی کلاشنکوف کی نال سے اشارہ کرتے ہوئے کہا اور ہم لوگ بے زبان چوپایوں کی طرح تباہی کے راستے کی طرف نکل پڑے۔

وہ پچھلی رات والا راستہ تھا۔ فرق صرف اتنا تھا کہ راہداری میں اندھیرا دور کرنے کے لیے اس وقت دیوار گیر مشعلیں روشن تھیں۔ راہداری میں کچھ دور جانے کے بعد وہ اچانک بائیں جانب اسی کوٹھری میں گھس گیا جہاں سے میں پچھلی رات گزرا تھا۔ وہ راستہ تنگ تھا اس لیے ہم ایک قطار کی صورت میں مڑے۔ اس وقت تک وہ کوٹھری کا بے آواز دروازہ کھول چکا تھا۔ ہم اس سے گزر کر دوسری طرف نکلے تو ہمارے عقب میں باقی تینوں شکاری بھی اسی طرف آ گئے۔ وہ ایک وسیع اور سایہ دار احاطہ تھا۔ وہاں بھی جابجا مشعلیں روشن تھیں لیکن اس رقبے کے لیے ان کی روشنی ناکافی تھی۔ اس وقت مجھے وہاں رچی ہوئی بساند اور سیلن کو پہچاننے میں دشواری نہیں ہوئی۔ وہ یقینی طور پر بھیڑوں کا کوئی متروک باڑہ تھا جہاں بیک وقت سیکڑوں بھیڑیں سما سکتی تھیں۔ پتھریلی زمین پر بھی بھوسا تھا اور خشک غلاظت کی تہوں سے اندازہ ہو رہا تھا کہ وہ جگہ خاصی مدت سے زیر استعمال نہیں تھی۔

"تم دونوں الگ ہو جاؤ۔" قندوز خان نے ایک جگہ رک کر عورتوں سے کہا۔ "ہم عورتوں پر ہاتھ اٹھانا مردانگی کے خلاف سمجھتے ہیں لیکن تم نے ہمارے کام میں دخل اندازی کی تو ہم تمہارے ہاتھ پیر باندھنے پر مجبور ہو جائیں گے۔" وہاں پھیلی ہوئی ناکافی روشنی میں اس کا چہرہ خشمناک اور ڈراؤنا نظر آ رہا تھا۔

ایک شخص کہیں سے رسی کی کئی گچھیاں لے آیا۔ میرے اور سلطان شاہ کے ہاتھ پشت پر لے جا کر باندھے گئے تو ہم نے زیادہ احتجاج نہیں کیا کیونکہ ہمیں آنے والی مصیبت کے بارے میں ذرا بھی اندازہ نہیں ہو سکا تھا۔ ہمارے ہاتھ باندھنے کے بعد اچانک دو شکاریوں نے اپنی کلاشنکوفیں زمین پر ڈالیں اور ہم سے لپٹ پڑے۔ وہ دونوں بہت توانا اور جسیم تھے شاید ہم ان کا مقابلہ کر ہی لیتے لیکن ہاتھ بندھے ہوئے ہونے کی وجہ سے ہم دونوں ہی بے بس تھے۔ ہم چیخ چلا کر اپنی مدافعت کی کوششیں کرتے رہے لیکن زیادہ دیر تک اپنے قدموں پر کھڑے نہ رہ سکے۔ انہوں نے ہمیں زمین پر گراتے ہی پوری مہارت اور پھرتی کے ساتھ ہمارے پیر بھی باندھ ڈالے۔

دونوں عورتوں نے اس وحشیانہ سلوک پر احتجاج کرتے ہوئے ہماری طرف بڑھنے کا ارادہ کیا لیکن قندوز خان نے ایک ہلکا سا برسٹ مار کر انہیں اپنی جگہ رکے رہنے پر مجبور کر دیا۔ کلاشنکوف کی مسلسل گولیاں سنگلاخ زمین سے اچٹ کر ادھر ادھر تیر گئی تھیں۔ معاملہ یک بیک بہت گمبھیر ہو گیا تھا۔

ان دونوں نے ہمیں بے بس کر کے اپنے کندھوں پر لادا اور ایک اونچے مقام پر لے گئے جہاں کی چھت کو سہارنے والے شہتیر سے کئی رسیاں جھول رہی تھیں۔ وہ رسیوں کے سروں سے ہمارے پیر مزید جکڑے گئے پھر بے رحمانہ جھٹکوں کے ساتھ ہم سر کے بل فضا میں معلق ہوتے چلے گئے۔ ہماری کھوپڑیاں زمین سے چند فٹ بلند کرنے کے بعد رسیاں باندھ دی گئیں اور ہم الٹے لٹکے رہ گئے۔ الٹی قلاب نے چند ہی گھنٹوں میں ہمیں اس حال کو پہنچا دیا تھا۔

ویرا ہذیانی انداز میں ان پر برستی رہی۔ اس کی گالیاں تینوں شکاریوں کی سمجھ سے باہر تھیں۔ قندوز خان خاموشی سے اس کی بے بسی سے لطف اندوز ہوتا رہا۔ ہمیں لٹکانے کے بعد تینوں شکاریوں نے ایک طرف بیٹھ کر اس طرح سگریٹیں جلائیں جیسے وہ کسی اہم کام کو پایۂ تکمیل تک پہنچا کر فارغ ہوئے ہوں۔

قندوز خان نے اپنی بولی میں ان سے کچھ کہا پھر بے تلے قدموں سے چلتا ہوا ہمارے قریب آ کھڑا ہوا۔

"جب تک تم لوگ حویلی والے غدار کے بارے میں زبان نہیں کھولو گے اسی حالت میں جھولتے رہو گے۔ حتیٰ کہ تمہاری روحیں جسم کا ساتھ چھوڑ دیں گی۔" وہ اکڑی اور نفرت انگیز آواز میں بولا۔

"یہ تم کیا کہہ رہے ہو؟" میں نے پھنسی پھنسی اور بھنچی آواز میں کہا۔ "ہم زیادہ دیر تک یہ اذیت برداشت نہیں کر سکیں گے۔

پھر ہماری زبانیں چل پڑیں گی۔ کیا تم بھی جا رہے ہو؟" میں نے مبہم الفاظ استعمال کیے تھے تاکہ یہاں کوئی اور بھی ہماری بات سن یا سمجھ رہا ہو تو کوئی حتمی نتیجہ اخذ نہ کر سکے۔

"صبر اور ہمت سے کام لو۔" اس بار اس کی آواز اونچی نہیں تھی لیکن وہ سرگوشی کی حد تک دھیمی بھی نہیں ہوئی تھی۔ "اس کمرے میں پل پل تمہاری نگرانی ہو رہی تھی۔ یہاں کوئی دیکھنے اور سننے والا نہیں ہے۔ صبح تک نقشہ بدل جائے گا اور تم اپنی اس تکلیف کو بھول جاؤ گے۔ صندل خان کی ہوشیاری نے تمہیں اس ناگہانی مصیبت میں ڈالا ہے۔"

"کھانا پینا ختم کو آ رہا ہے۔ صبح تک کون یہ اذیت سہ سکے گا؟" میں نے کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ نقشہ بدلنے تک ہماری روحیں قفس عنصری سے پرواز کر چکی ہوں۔ کاش میں نے تم لوگوں کے بہکاوے میں آ کر تاب الٹی نہ کی ہوتی۔"

"مایوسی اور بدگمانی کی باتیں مت کرو۔ تم دونوں اتنے بودے نظر نہیں آتے جتنے بن رہے ہو۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ فیروز بھائی تمہارا رات والا دوست ہے۔" سلطان شاہ نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا۔ "اس سے کہو کہ یہ تھوڑی دیر کے لیے الٹا لٹک کر دیکھے کہ اس حالت میں رات گزارنی کتنی مشکل ہے۔"

"بس زیادہ باتیں نہ کرو۔ ایسا نہ ہو کہ تمہاری خواہش پوری ہو جائے۔" پھر اس کی آواز کرخت اور بلند ہو گئی۔ "تمہاری ضد زیادہ دیر تک قائم نہیں رہ سکے گی۔ تم نے صبح تک ہٹ دھرمی نہ چھوڑی تو تمہاری کھوپڑیوں کے نیچے الاؤ دہکا دیے جائیں گے اور تمہارے بھیجے پگھل کر ناک کے راستے باہر آ جائیں گے۔"

"کیا ایسا بھی ہو سکتا ہے؟" سلطان شاہ نے ہکلائی ہوئی آواز میں سوال کیا۔

وہ کوئی جواب دیے بغیر ایک طرف چلا گیا۔ میں جس رسی کے سہارے لٹکا یا گیا تھا اس میں کچھ بل موجود تھے جو میرے بوجھ سے آہستہ آہستہ کھل رہے تھے اور میں اسی رفتار سے گھومتا جا رہا تھا۔ میرے لیے یہ حالت مضحکہ خیز ہی نہیں، بہت زیادہ تکلیف دہ بھی تھی۔ میں منتظر تھا کہ فیروز خان اپنے تینوں ساتھیوں کے پاس جا بیٹھا تھا۔ دیبا اور غزالہ بھی تھک ہار کر نیچے بیٹھ چکی تھیں۔ ان دونوں نے اپنے دل کی بھڑاس نکالنے کے لیے صرف زبان کا سہارا لیا تھا۔ عملی طور پر انہوں نے فیروز خان کی ہدایات سے انحراف نہیں کیا تھا۔ میری دانست میں ان کا رویہ دانشمندانہ تھا کیونکہ وہ دونوں ان ستمگاروں کی وحشیانہ طاقت کا مقابلہ کرنے کے قابل نہیں تھیں۔ اگر ان لوگوں کو ایک بار عورتوں سے الجھنا پڑ جاتا تو وہ ان کی توہین و تذلیل کے لیے کوئی بھی حد عبور کر سکتے تھے۔

گھومتی ہوئی رسی کی وجہ سے میں اس باڑے کے تقریباً ہر حصے کا جائزہ لے رہا تھا۔ تیسرے چکر میں مجھے فیروز خان اپنی جگہ پر نظر نہیں آیا۔ میں نے آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر ہر طرف دیکھا لیکن وہ کہیں بھی موجود نہیں تھا اور ہم سب اس کی حرکت سے نا واقف ستمگاروں کے رحم و کرم پر رہ گئے تھے۔ فیروز خان کی موجودگی کی وجہ سے مجھے دلی کو بوڑھا رسی تھی۔ وہ تشویش میں بدل گئی کیونکہ ستمگاروں کی لرزاں روشنی میں دونوں عورتوں کے چہرے زرد اور ستے ہوئے نظر آ رہے تھے۔ بدقسمتی یہ بھی کہ انہیں فیروز خان کے دوہرے کردار کا بالکل علم نہیں تھا۔ اسی وجہ سے وہ ہم دونوں کے مقابلے میں زیادہ فکرمند اور متوحش نظر آ رہی تھیں۔

وقت دھیرے دھیرے سرکتا رہا۔ ماحول اور مناظر میں ذرا بھی تبدیلی رونما نہیں ہوئی۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے سب کچھ اپنی جگہ منجمد ہو کر رہ گیا ہو اور مجھے الٹا لٹکے ہوئے گھنٹوں گزر چکے ہوں۔ میری رسی کے بل ختم ہو چکے تھے لیکن پنڈلی کی جلد میں پیوست ہوتی ہوئی رسی نے مجھے بے چین کیا ہوا تھا۔

"کیا ہم واقعی ساری رات چمگادڑوں کی طرح الٹے لٹکے رہیں گے؟" سلطان شاہ نے مایوسانہ لہجے میں سکوت کو توڑا تو میں چونک پڑا۔ "اب تو فیروز خان بھی یہاں موجود نہیں ہے۔"

"مفرورات کو بولنا انسانی بساط سے باہر ہے۔۔" میں نے دلاسا دینے کے لیے زبان کھولی ہی تھی کہ اس نے بیزاری کے ساتھ میری بات کاٹ دی۔

"حیرت ہے کہ تم الٹے لٹکنے کے باوجود فلسفہ بول رہے ہو۔ مجھے ان باتوں سے قطعی دلچسپی نہیں ہے۔ ان میں سے کوئی بھی میرے قریب آیا تو میں اس سے الجھ پڑوں گا۔"

"تم ایسا کر ہی نہیں سکتے کیونکہ تمہارے ہاتھ بھی بندھے ہوئے ہیں۔" اس کی باتوں کے ردعمل میں میرا لہجہ چڑانے والا ہو گیا۔ "یہ جنگلی اردو زبان نہیں سمجھتے اس لیے تمہاری گالیاں اور کوسنے بھی رائیگاں جائیں گے۔"

کافی وقت گزر گیا۔ وحشت اور بے بسی کے باعث ہر ایک لمحہ ہیجان کا شکار ہوتا چلا گیا۔ پہلے دیبا اسی گندی اور کھردری زمین پر دراز ہوئی پھر ستمگاروں نے باری باری پہرا دینے کا فیصلہ کر لیا۔ ان میں سے ایک جاگتے بیٹھا رہا۔ بقیہ دو نے اپنی پگڑیاں کھول کر زمین پر بچھائیں اور ان پر لیٹ گئے۔ اس کے بعد غزالہ بھی زیادہ دیر تک بیٹھی نہیں رہ سکی۔ میرا اندازہ تھا کہ آدھی رات گزر چکی تھی۔ ہر طرف سکوت کی حکمرانی تھی۔ جس سے ماحول کی ہیبت میں مزید اضافہ ہو رہا تھا۔ اس وقت بھی فیروز خان کی آمد کے کوئی آثار نہیں تھے۔ صندل خان نے شاید نشے میں ہونے کی وجہ سے ہمیں رات بھر کے لیے اس ٹولی کے حوالے کر دیا تھا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ صبح وہ ضرور آئے گا اور اگر اس وقت تک فیروز کی یقین دہانی کے مطابق نقشہ بدلنے والی کوئی کارروائی شروع نہ ہوئی تو ہم پر تشدد کا ناقابل برداشت اور لامتناہی سلسلہ شروع ہو سکتا تھا جس میں ہمارے سروں کے نیچے آگ دہکانے کا عمل بھی شامل ہوتا۔

پھر میں چونک پڑا۔ مجھے شبہ ہوا کہ وہ میرا وہم تھا۔ رات کے پُر ہول سناٹے میں مجھے دور سے کئی گھنٹیوں کی آوازیں گونجتی ہوئی

تھیں پھر حیرت ناک طور پر فضا میں بے شمار گھنٹیاں بجنے لگیں ... ہے پر مامور محافظ اچھل کر اٹھا اور اس نے اپنی ... اٹھا کر گولیاں چلانی شروع کر دیں۔ اس کے ... کر اٹھے اور انہوں نے بھی اندھا دھند ہوائی ... کر دی۔ ان کی گولیاں پھوس کی چھت کو چیر کر اوپر ... تھیں۔ باہر سے بھی فائرنگ کا سلسلہ شروع ہو چکا تھا جو ... کے ساتھ شدت اختیار کرتا جا رہا تھا۔ معلوم ہو رہا تھا کہ ... والے نیند سے بیدار ہو کر اس چاند ماری میں شریک ہوتے گئے تھے۔

... طرف دھواں دھار فائرنگ کے شور سے کان پڑی آواز ... رہی تھی اور دوسری طرف سے لاتعداد گھنٹیاں ... تھیں۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے گھنٹی والوں نے گلا ... نکل کر ایک ساتھ گھنٹیاں بجانی شروع کر دی تھیں اور ... اپنی اپنی چھتوں سے گولیاں چلا کر سردار پائندہ گل سے ... کا اعلان کرنے میں مصروف تھے۔ ویرا اور غزالہ نے ... کر اپنی چیخیں چھوڑ دی تھیں۔

اس وقت تک میں نے جو کچھ سنا تھا' اس کے مطابق شنگارا ... کی بھی تھے۔ اچانک ایک گھنٹی بجنے لگی تھی اور تھوڑی ... کے بعد گھنٹی بجانے والا پُراسرار طور پر کہیں روپوش ... کر اس رات بے شمار گھنٹیاں مسلسل بج رہی تھیں۔ وہ ... فائرنگ سے خوف زدہ ہو کر بھاگتے ہوئے نظر نہیں آتے ... قندوز خان کی پیش گوئی درست ثابت ہونے کی گھڑی سر ... تھی۔

... ساتھ موجود تینوں شنگاری وحشیانہ چیخ و پکار کے ساتھ ... کر کے بے مقصد گولیاں چلاتے رہے۔ وہ کسی طرح ... کی تیاری کر کے نہیں آئے تھے۔ اس لئے تھوڑی ہی دیر ... گولیوں کا ذخیرہ ختم ہو گیا مگر گھنٹیوں کا شور اپنی جگہ برقرار ... گزرنے کے ساتھ ان کی گھنٹیوں کی ملی جلی آوازوں نے ... ترنم اختیار کر لیا تھا۔

... خالی ہوتے ہی ان میں سے ایک شنگاری اچھل کر ... راستے کی طرف دوڑ پڑا۔ باقی دونوں افراد نے وہیں ... جوش و خروش سے باتیں کرنی شروع کر دیں۔ شاید ... بڑھنگ پر تبادلہ خیال کر رہے تھے اور جذبات میں ... آپے سے باہر ہوتے جا رہے تھے۔

"... سے ہرگز نہ الجھنا۔" ویرا کو دبے قدموں ان کی طرف ... کر میں دہشت زدہ ہو کر چیخ پڑا "اس وقت ان پر دورہ ... ہے۔ یہ کاٹے بغیر تمہیں ادھیڑ ڈالیں گے۔"

... اپنی جگہ پر رک گئی۔ دونوں آدمیوں نے لمحہ بھر کے لئے ... دیکھا اور پھر اسے مباحثے میں الجھ گئے۔ ان کے نزدیک ... ثانوی ہو چکی تھی۔ اصل اہمیت گھنٹیوں کی آواز کی

"تماشا ہو رہا ہے۔" سلطان شاہ مسرت سے بولا "گھنٹیاں بج رہی ہیں، گولیاں چل رہی ہیں۔ اگر ہمیں یہاں سے زندہ واپس لوٹنے کا موقع مل سکا تو ہمیں اپنے تجربات پر خود یقین نہیں آئے گا۔ تصادم کا سلسلہ چل نکلا ہے تو اب کچھ نہ کچھ ہو کر رہے گا۔ قندوز خان جھوٹ نہیں بول رہا تھا۔"

"میرا خیال ہے کہ ابھی تصادم نہیں ہوا۔ چھیڑ چھاڑ چل رہی ہے۔" میں نے ہولناک شور سے دھیان ہٹائے بغیر کہا "تم خود غور کرو گولیوں اور گھنٹیوں کی آوازوں میں مرنے یا زخمی ہونے والوں کی دردناک چیخیں شامل نہیں ہیں۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" سلطان شاہ نے فوراً ہی تائید کی "مقابلہ ہو رہا ہوتا تو وہ لوگ بھی گھنٹیاں چھوڑ کر ہتھیار سنبھال چکے ہوتے۔ ویسے بھی گھنٹیوں کی آواز قدرے دور سے آ رہی ہے اور ایک ہی فاصلے پر ٹھہری ہوئی ہے۔ بس ہوا کے ساتھ اس میں کچھ کمی بیشی ہوتی محسوس ہو رہی ہے۔"

"باغی بہت چالاک معلوم ہوتے ہیں۔ وہ پائندہ گل کے حامیوں کی کمزوریوں سے فائدہ اٹھا کر ان کا بھاری ایمونیشن ضائع کرا رہے ہیں۔ یہ گدھے اسی رفتار سے گولیاں برساتے رہے تو چند گھنٹوں میں نہتے رہ جائیں گے۔"

"اس مقصد کے لئے ایک گھنٹی کی آواز بھی کافی تھی۔ انہوں نے اتنا کھیڑا کیوں پھیلایا ہے؟"

"ایک گھنٹی بج رہی ہوتی تو پائندہ گل کے حامی ابھی تک اس آواز کی سمت میں نکل پڑے ہوتے۔ ہر طرف سے آنے والی آوازوں نے انہیں بری طرح بدحواس کر دیا ہے۔ بس وہ اپنی اپنی جگہ پر رک کر گولیاں برباد کیے جا رہے ہیں۔ باغیوں کو اپنے مقصد میں نمایاں کامیابی حاصل ہو رہی ہے۔"

"تم نے کہا تھا کہ باغی ان پر للکار کر وار کریں گے لیکن یہ تو شب خون مارا گیا ہے۔"

"جب تصادم ہی شروع نہیں ہوا تو شب خون کیسا؟ ہو سکتا ہے کہ یہ بے شمار گھنٹیاں للکارنے ہی کے لئے بجائی جا رہی ہوں۔ جنگ و جدل کے لئے بھی ان لوگوں نے اپنے اصول بنائے ہوئے ہوں گے۔"

اچانک کوٹھڑی والے دروازے سے کوئی ہانپتا ہوا اندر داخل ہوا۔ اس کے ہاتھ میں رائفل دبی ہوئی تھی۔ اس نے وہیں رک کر اپنی بولی میں زور سے کچھ کہا۔ ہمارے دونوں نگران پلٹ کر اس کی بات سنتے رہے۔ بات ختم کر کے وہ آدمی اسی تیزی سے واپس چلا گیا' جس تیزی سے نمودار ہوا تھا۔ دونوں نگران بھی جھٹ اسی طرف دوڑ پڑے۔ انہوں نے ہماری طرف نظر اٹھا کر بھی نہیں دیکھا تھا۔

میدان صاف ہوتے ہی ویرا ہم دونوں کی طرف دوڑی چلی آئی۔ غزالہ اس کے پیچھے تھی۔

"اس سے پہلے کہ وہ لوگ واپس آ جائیں' ہماری رسیاں کاٹ

وحشیوں کا جائزہ ہی ہے تو اس میں ریوڑ لانے کا کوئی
... ہم اِدھر سے باہر نکلنے کی کوشش نہیں کر سکتے۔
... کچھ نہ کرنا ہمارے حق میں بہتر ہو سکتا ہے۔"
... کی آواز بتا رہی ہے کہ باقی گالان کی ڈھلانوں پر ہر
... ہوسکتا ہے کہ حویلی کے گرد باقی دہ گل کے
... تمام کر چکے ہوں۔ اندھیرے میں ہم ان میں سے
... کا نشانہ بن سکتے ہیں۔ ہمیں یہیں رہ کر باری اٹھنے کا
... مناسب وقت پر قندوز خان خود ہمیں نکالے گا۔"
... تو بھول ہی گئی تھی۔ تم نے اتنی بھیڑ میں اس قبائلی
... ہم کو کیا؟"
... اسے قندوز خان کے بارے میں بتانے لگا۔ دروازے کی
... باہر سے بھی دبی دبی سرگوشیوں کی آوازیں آرہی تھیں۔
... سلطان شاہ کے لئے بکا ہو کر خاموش رہنا بہت دشوار تھا۔
... کہیں قریب ہی اچانک ایک رائفل کے دو فائر ہوئے پھر سناٹا
... باقی دہ گل کے آدمی باغیوں کو یہ بتانا چاہ رہے تھے کہ وہ
... طرح چوکنے ہیں اور ان کی چال کو سمجھ چکے ہیں۔ اس لئے
... فائرنگ موقوف کرکے اُن کے خوں ریز استقبال کے لیے
... لگائے بیٹھے تھے۔
... تمہیں یہ بات عجیب نہیں معلوم ہو رہی کہ ٹھنک رات
... سے آدمی پہاڑوں پر بیٹھے گھنٹیاں بجاتے چلے جا رہے ہیں یا
... اِن کا خاطر خواہ مد قتل کافی دیر سے موقوف ہو چکا ہے؟"
... نے پوچھا۔
"یہاں کی ہر بات عجیب بلکہ ناقابل فہم ہے۔ تمہیں کوئی
... بات نظر آئی ہو تو بتاؤ!"
مجھے اپنے سوال کا جواب چند منٹ بعد مل گیا۔ باغیوں نے
... کے انداز میں اپنی حرکتوں کا ناقدانہ جائزہ لے کر گھنٹیاں
... کر دیں۔ ان کی اس عقل مندی کے نتیجے میں ہر طرف گہرا
... طاری ہو گیا۔ مجھے اس خاموشی سے الجھن ہونے لگی۔ جب
... دھا دھند فائرنگ چل رہی تھی ہم لوگ بھی اپنے کسی حریف
... گولی سے بازو پر رکھ سکتے تھے۔ افراتفری اور شور میں کسی
... اندازہ نہ ہوپاتا کہ ہم نے متروک ہاڑے میں آتشیں ہتھیار
... رکھے ہیں۔ سناٹے میں چلائی جانے والی ایک گولی بھی بلا کے
... تنکاریوں کو پروانہ بنا سکتی تھی۔
"شاید میری بات باغیوں تک پہنچ گئی۔" خاموشی چھا جانے
... غزالہ بولی۔ "میرا ساتھ میسر آجانے پر اس کے لب و لہجے میں
... اور طمانیت کے ساتھ شیرینی بھی پیدا ہو گئی تھی۔ اس کی
... سے اندازہ نہیں ہو رہا تھا کہ وہ تھوڑی دیر پہلے بہت زیادہ
... اور پریشان تھی۔
"اب اگر کوئی اِدھر آنکلا تو ہم اسے گولیوں کا نشانہ نہیں بنا
... گے۔"
"... سوچ بچار نہ کرو۔" وہ بے پروائی سے لہجے میں بولی۔ "کوئی

آئے تو آنکھیں بند کرکے اسے بھون دو۔ قندوز خان کے لائے ہوئے تھیلے میں گولیوں کی اتنی وافر مقدار ہے کہ ہم بہت دیر تک اپنا دفاع کر سکتے ہیں۔"

"مجھے خوشی ہے کہ تمہارا حوصلہ اتنا بلند ہے لیکن دعا کرو کہ ہمیں اس آزمائش سے نہ گزرنا پڑے۔"

"یہ دعا تو میں نے زبان نہ کھولنے سے پہلے ہی مانگ لی تھی۔" اس نے کہا اور دبی دبی آواز میں ہنس پڑی۔ مجھے یوں محسوس ہوا جیسے میرے کانوں میں ہزاروں جلترنگ بجتے سروں میں بج اٹھے ہوں۔ میں اسی سرور میں کھویا ہوا تھا کہ کسی ہیولے نے مجھے بری طرح چونکا دیا۔ میرا ہاتھ بے اختیار اپنی سب مشین گن پر گیا لیکن اسی لمحے سلطان شاہ بول پڑا "یہاں تو سارا کھیل ہی ماند پڑ گیا۔ ہم کب تک اندھیرے میں دبکے بیٹھے رہیں گے؟ مجھے وحشت ہو رہی ہے۔ تم نے کہا تھا کہ ہمیں سناٹا ہونے تک یہاں رہنا ہوگا۔"

"یہ عارضی سناٹا ہے۔ اصل گڑ بڑ اجالا پھیلنے کے بعد شروع ہوگی۔ فی الحال خاموشی سے اپنی جگہ بیٹھے رہو۔"

"عجیب مصیبت ہے۔" وہ بڑبڑایا "پھر ایسا کرو کہ ویرا کو میرے پاس سے ہٹا دو۔"

"کیوں؟ کیا وہ تمہیں کھا رہی ہے؟" اس کی بے وقت کی راگنی پر مجھے غصہ آگیا۔

"تھوڑی سی آزادی اور ایک گن مل جانے کے بعد اس پر خرمستیاں سوار ہو رہی ہیں۔" اس کی آواز سے بے بسی عیاں تھی۔ "ہر پانچ منٹ کے بعد اسے اپنے کپڑوں میں کسی کیڑے کے گھس جانے کا وہم ہو رہا ہے۔ اتنے گہرے اندھیرے میں کیڑوں کو تلاش کرنا میرے بس سے باہر ہے مگر وہ مجھے تنگ کرنے پر تلی ہوئی ہے۔ تم تھوڑی دیر کے لئے غزالہ کو اِدھر بھیج دو تاکہ یہ اس کے سارے کیڑے جھاڑ دے۔ میں تمہارے ساتھ بیٹھ جاتا ہوں۔"

"میں نے دانستہ دونوں عورتوں کو یکجا نہیں کیا۔ کوئی اِدھر آنکلا تو حملے میں پہل مجھے یا تم کو کرنی ہوگی۔ ان وحشیوں کو زیر کرنا ان عورتوں کے بس کی بات نہیں ہے۔ چلو واپس اپنی جگہ پر جاؤ۔"

"وہ عورت تمہیں پوری پوری مصیبت ہے۔ تم ہی اِدھر چلے جاؤ۔" وہ ڈھٹائی سے وہیں بیٹھ گیا۔

"کبھی کبھی اس کی بات بھی مان لیا کرو۔" غزالہ نے نرمی سے اس کی سفارش کی۔ "تمہیں معلوم ہے کہ وہ اکثر اس کے ساتھ شرارتوں پر تلی رہتی ہے اور یہ بے زار ہو جاتا ہے۔"

میں نے ایک گہرا سانس لے کر اپنی جگہ چھوڑ دی اور دونوں تھیلیاں اٹھا کر ویرا کی طرف چل دیا۔

"ہلو!" ویرا نے سرگوشیانہ لہجے میں میرا استقبال کیا "مجھے معلوم تھا کہ اب تم میرے پاس آؤ گے۔"

"تم پاگل ہو۔ مجھے سلطان شاہ نے زبردستی اِدھر بھیجا ہے۔" میں نے خفا ہو کر کہا۔

"کیا میں اسے کاٹ رہی تھی؟" اس نے تند لہجے میں سوال

یہ اتفاق تھا کہ صندل خان، پائندہ گل کے وفاداروں کی فہرست میں شامل تھا اور میں نے باغیوں سے ساز باز کرنے کے باوجود سب سے پہلے اسی کے حریف یا اس کے کسی قریبی کا انتخاب کیا تھا۔

وہ اپنی جگہ پر واپس لوٹ آیا۔ اجالا تیزی کے ساتھ پھیلتا جا رہا تھا۔ رات کے اندھیرے میں ہمارے لئے خود کو چھپائے رکھنا آسان تھا لیکن روشنی پھیلنے کے بعد وہ آسانی ہم سے رخصت ہو چکی تھی۔ سارے باڑے میں سپاٹ زمین اور چوبی سائبان پر مشتمل چھپر کے علاوہ کوئی ایسی آڑ نہیں تھی جو ہمیں پناہ فراہم کر سکے۔ لے دے کر وہ کوٹھری تھی جو ایک صندوق کی صورت میں باڑے میں موجود تھی۔ ہمارے لئے اس کی بغلی دیواروں کی اوٹ کے سوا کوئی جائے پناہ نہیں تھی۔ ہم سامنے سے ہٹ کر دیواروں کے ساتھ دبک گئے۔

فائرنگ کافی دیر تک گرجتا رہا۔ پھر حویلی کے کسی حصے میں یکے بعد دیگرے دو راکٹوں کے تین فائر ہوئے اور تقریباً خاموشی چھا گئی۔ یہ سکوت اتنا مبہم تھا کہ لمحہ بھر کے لئے شبہ ہوتا تھا کہ گولیوں کا طوفان تھم چکا ہے اور حویلی کے نقارے پر سستے ہوئے چہرے کو پھاڑ ڈالا گیا ہے لیکن ایسا نہیں تھا کہ نقارہ دور بج رہا تھا۔ گولیاں حویلی سے آ رہی تھیں۔ اس خون آشام قبائلی ماحول میں کئی دن گزارنے کے بعد میرے لئے یہ سمجھنا بہت مشکل نہیں رہا تھا کہ باغیوں نے دوبارہ کر اعلان جنگ کیا تھا اور حویلی والوں نے گولیاں داغ کر دفاع کرنے کا اعلان کر دیا تھا۔

یہ ہماری خوش قسمتی تھی کہ الٹا لٹکائے جانے کے دوران میں سلطان شاہ کو کوئی نقصان نہیں ہوئی تھی اس لئے ہمارے پیٹ بھرے ہوئے تھے۔ بڑی قاب کو خالی کرنے کے چکر میں ہم چاروں نے خوب کھانا کھا لیا تھا اس لئے کسی کو بھوک نہیں تنگ کر رہی تھی البتہ رات کی بیدار نوشی کی وجہ سے ویرا کو پیاس ستانے لگی تھی۔ اندھیرے میں دیا سلائی کی روشنی اور جلتی ہوئی سگریٹ کے شرارے کے دیکھ لئے جانے کے خوف سے میں نے رات بھر سگریٹ نوشی سے احتراز کیا تھا۔ سورج کی روشنی میں وہ خطرہ نہیں تھا۔ میں نے اپنے لئے سگریٹ سلگائی تو ویرا نے بھی بے تابانہ مجھ سے ایک سگریٹ مانگ لی۔

صبح کا ملگجا اجالا بہت سرعت کے ساتھ چمکیلی دھوپ میں بدل گیا۔ میرے لئے ایک ایک لمحہ اعصاب شکن ثابت ہو رہا تھا۔ باہر بہت بڑے غول کے شور و غل کے ساتھ زبردست فائرنگ شروع ہو گئی۔ جواب میں ہونے والی فائرنگ نے قیامت کا سماں پیدا کر دیا۔ اس بار ہیجانی شور میں کربناک انسانی چیخیں بھی شامل تھیں۔ انسانوں کی آزادی اور بہبود کے نام پر خون کی ہولی کھیلی جا رہی تھی۔

کوٹھڑی کے باڑے میں بیٹھ کر میں باہر کی صورت حال کے بارے میں صرف قیاس ہی کر سکتا تھا اور وہ قیاس بہت لرزہ انگیز تھا۔ فائرنگ میں ملے جلے ہتھیار استعمال ہو رہے تھے۔ حملہ آوروں کی طرف سے شاید راکٹ لانچر بھی استعمال کئے جانے لگے تھے۔ زنانے کی آوازوں کے ساتھ ہلکے دھماکے سنائی دینے لگے تھے۔ ان کے جواب میں حویلی والوں نے بھاری ہتھیار آزمانے شروع کر دیئے تھے۔ ان کی گھن گرج سے باڑے کی چوڑی دیواریں تک لرز رہی تھیں۔ فائرنگ اور بارودی دھماکوں کی شدت سے اندازہ ہو رہا تھا کہ باہر گھمسان کا رن پڑا ہوا تھا۔ ہم سب ایک جگہ جمع ہو چکے تھے۔

"خدا کی پناہ!" ویرا بڑبڑائی۔ "یوں معلوم ہوتا ہے جیسے آج گالان کی پوری آبادی نیست و نابود ہو جائے گی۔ آبادی والے حصے میں تو اب تک بہت بڑی تباہی پھیل چکی ہو گی۔"

"یہ سب مکافات عمل کا ایک حصہ ہے۔" میں نے سوچتے ہوئے کہا۔ "یہ لوگ ناقابل تسخیر پہاڑوں میں بیٹھ کر ہمارے شہروں میں موت کی سوداگری کر رہے ہیں۔ اس وادی میں تیار ہونے والی ہیروئن نہ جانے کتنے جوانوں کو کراہت انگیز موت کی اندھی وادیوں میں دھکیل چکی ہے۔ آج ان کا بھیانک جرم ان کے سروں پر موت کا شیطانی ناچ ناچ رہا ہے۔ جن خود غرض درندوں کے سامنے دنیا کا ہر قانون بے بس ہو چکا تھا ان کی سرکوبی کے لئے قدرت کا اپنا قانون حرکت میں آ جاتا ہے۔ دیکھو لوکا اپنے پیدا کرکے اس سے ہیروئن کشید کرنے والے آج آپس میں ٹکرا رہے ہیں۔ یہ لڑائی شاید اندھیرا پھیلنے سے پہلے اپنے انجام کو پہنچ جائے لیکن یہ لوگ برسوں اپنے زخم چاٹتے رہیں گے۔"

"مجھے اپنی عافیت کی فکر ہے اور تم اس کڑے وقت میں بھی یہ سوچ رہے ہو!" ویرا نے حیرت سے آنکھیں پھاڑ کر کہا۔ "یہاں بسنے والے سب لوگ موت کے سوداگر نہیں ہیں۔ یہ دھندا تو پائندہ گل چلا رہا ہے۔"

"باغیوں کی نظریں بھی ہیروئن کی اندھی آمدنی پر لگی ہوئی ہیں۔" میں نے دو ٹوک لہجے کے ساتھ کہا۔ "یہ سب ایک ہی تھیلی کے چٹے بٹے ہیں۔ ہر شخص ہیروئن کی تباہ کاریوں سے واقف ہے اسی لئے ان پہاڑوں میں ایک گرام ہیروئن بھی استعمال نہیں ہوتی۔ پتھر کے آرام دہ اور خوب صورت مکانوں میں دن رات اپنی عورتوں اور بچوں کے ساتھ مست رہنے والے یہ کیوں نہیں سوچتے کہ پائندہ گل ان سے کوئی کام لئے بغیر انہیں ساری آسائشیں کہاں سے فراہم کرتا ہے؟ یہ سب اس جرم میں شریک ہیں۔ انہوں نے اپنے عیش و آرام کے لئے دوسروں کو تباہ کرنے پر کمر باندھی ہوئی ہے اور آج ان کی تباہی کی باری ہے۔ تم خاموشی سے تماشا دیکھتی رہو۔ شاید اس گھناؤنے دھندے کا یہی ایک رخ آج تک میری نگاہوں سے اوجھل تھا جو اب سامنے آ گیا ہے۔"

"زی نی!" اچانک باہر سے ایک گھٹی ہوئی اور وحشت زدہ آواز گونجی۔ "میں قندوز خان ہوں۔"

بھاگتے ہوئے قدموں کی آواز کے ساتھ کوٹھری کا دروازہ کھلا

…ہونے والی بغاوت نے پائندہ گل کے آدمیوں کے پیر
…تھے کیونکہ دوسری طرف سے پہلا شکار آیا اور سلطان
…ناکام انداز میں اس کا پورا ایمان نجلتی کر دیا۔ پائندہ گل کی
…سرپرستی میں حویلی کے اندر پرورش پانے والے جرم کی
…رتبہ سے بالا تر تھی۔
…اچڑیں لڑکر کے ایک بار پھر باہر نکل آئی۔ اس نے مسلح
…کے سامنے کھڑے ہو کر اپنی جان کی بازی لگائی تھی۔ ویرا
…مخالفوں کو فائرنگ کرنے میں پہل کرنے کا موقع مل جاتا
…کے جسم کے چیتھڑے اڑ جاتے لیکن اس وقت ویرا کے سر پر
…چکا تھا اس لیے اسے سمجھانا بے سود تھا۔
…لوگ اس چوبی دالان میں گھات لگائے بیٹھے رہے۔ مقابلے
…جانے والوں کی کئی ٹولیاں آئیں اور بری طرح لہولہان
…کچھ مارے گئے، بعض زخمی ہو کر وہیں تڑپتے اور گھٹتے
…اکا دکا افراد دور ہی سے خطرہ بھانپ کر واپس بھاگ لیے۔ وہ
…خاصی کشادہ تھی لیکن ہر سرے پر متعدد دیو ہیکل جسموں
…ہوتے سے راستہ بالکل مسدود ہو کر رہ گیا تھا۔ پھر شاید
…جانے والوں نے بھی اس راہداری پر ہمارے قبضے کی خبر پھیلا
…اس لیے تھوڑی دیر بعد ہی جھگڑوں کی اس طرف آمد کا
…رک گیا۔ اس خونریزی میں عزالدے سرے سے حصہ نہیں
…ہم تینوں کو بھی اس کی مدد کی ضرورت محسوس نہیں ہوئی
…

حویلی کے اندر اور باہر لڑائی جاری رہی۔ فائرنگ کا ابتدائی
…ختم ہو گیا تھا۔ جوش و خروش میں اندھا دھند گولیاں برسانے
…شاید نشانوں کو تاک تاک کر فائر کیے جانے لگے تھے۔
…بعد حویلی میں ایک غلغلہ بلند ہوا۔ آغاز نعرہ بازی کی طرف
…رہے تھے۔ حویلی کے اندر ہونے والی جنگ پر اس شور کا
…اثر ہوا۔ تھوڑی ہی دیر میں بارودی شور دم توڑنے لگا اور
…سلسلہ ختم ہوتا نظر آنے لگا۔
جھگڑوں کی آمد کا سلسلہ موقوف ہو جانے کے باوجود ہم تیار
…رہے تھے کہ قندوز خان لاشوں اور زخمیوں کو پھلانگتا ہوا
…پاس آ پہنچا۔ اس نے سب سے پہلے ویرا سے ہاتھ ملایا پھر
…گرم جوشی سے مجھ سے لپٹ کر فرط جذبات سے رندھی ہوئی
…بولا۔ "مبارک ہو، ہم نے پائندہ گل کو مار لیا ہے۔ اس
…نہایت تیزی کے ساتھ ہتھیار ڈال رہے ہیں۔ یہ جنگ ہم
…جیت لی ہے۔" میرے سینے سے الگ ہو کر اس نے دونوں ہاتھ
…میرے ساتھ مصافحہ کیا تو میری انا کو بہت سکون ملا۔ وہ پہلا
…تھا جس کی نرم و گداز ہتھیلیوں کا دوستانہ دباؤ میں نے
…کیا تھا۔ اس نے سلطان شاہ سے بھی معانقہ اور مصافحہ کیا۔
…نہایت سے ہاتھ ملایا پھر ہمارے ساتھ راہداری میں

پڑے ہوئے لوگوں کا جائزہ لینے میں مصروف ہو گیا۔
ان کی کل تعداد چودہ تھی۔ ان میں سے آٹھ زندگی کے
بکھیڑوں سے نجات پا چکے تھے۔ چھ افراد بری طرح زخمی اور بے
ہوش تھے۔ بے رحمانہ فائرنگ کی وجہ سے ساری لاشیں بری طرح
ادھڑی ہوئی تھیں۔
"ان کا بھی قصہ تمام کر دیا جائے؟" ویرا نے مشین گن کی
نال سے زخمیوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے پوچھا۔
"نہیں۔" اس نے سختی سے کہا۔ "ہمارے رواج کے مطابق
ہتھیار ڈالنے والوں کے زخمی اب ہماری امان میں ہیں۔"
ان لوگوں کی ہر بات انوکھی اور نرالی تھی۔ وہ ایک طرف
غدار اور سازشی تھے اور دوسری طرف اعلیٰ ترین جنگی اصولوں کے
پیروکار بھی۔ بیرونی دنیا سے منقطع خطے میں محصور ہونے کی وجہ سے
وہ بدترین تضادات میں مبتلا تھے۔
وہ ہمیں اپنے ساتھ لے کر ایک طرف چل دیا۔ حویلی میں ہر
طرف خون اور گولیوں کے نشانات بکھرے ہوئے تھے۔ کہیں کہیں
خون آلود لاشیں پڑی ہوئی تھیں۔ کچھ مایوس اور تھکے لوگ زخمیوں
کی دیکھ بھال میں مصروف تھے۔
"یہ ہارنے والے ہیں جو ہتھیار ڈالنے کے بعد اپنے زخمی
الگ کرتے پھر رہے ہیں۔" قندوز خان نے بتایا۔ "جنگ ختم ہونے
کے بعد ہمارے ساتھی بھی یہی کام کر رہے ہیں لیکن وہ ہتھیار بند
ہیں۔"
وہ پرجوش لہجے میں ہمیں بتا رہا تھا کہ ان لوگوں کے حویلی میں
موجود ہونے کی وجہ سے حملہ آوروں نے حویلی کے آس پاس
راکٹ برسائے تھے۔ وہ براہ راست حویلی کو نشانہ بناتے تو جنگ
بہت جلد ختم ہو گئی ہوتی مگر اس اقدام میں صبغت اللہ اور اس کے
ساتھیوں کی جانوں کو سخت خطرہ لاحق ہو سکتا تھا۔
مختلف پرپیچ راستوں سے گزار کر وہ ہمیں حویلی کے صحن میں
لے گیا جہاں پائندہ گل کی زخموں سے چور لاش ایک تخت پر رکھی
ہوئی تھی۔ موت کے اس سرگرم سوداگر کا بدن سر سے پیر تک
چھلنی تھا۔ صرف چہرے پر پانچ گولیوں کے سوراخ تھے جو آنکھ،
پیشانی اور جبڑوں میں گھس کر شاید کھوپڑی سے نکل گئی تھیں۔ تخت
کے گرد لاتعداد ہتھیاروں کا ڈھیر پڑا ہوا تھا۔ پائندہ گل کے اکا دکا
حامی اس وقت بھی اپنے ہاتھوں میں دبے ہوئے ہتھیار خاموشی سے
اس ڈھیر پر ڈالتے آ رہے تھے۔
تخت کے قریب ایک آراستہ مسند پر نیا سردار براجمان تھا۔
میں اسے دیکھتے ہی چونک پڑا۔ اسی وقت ہم دونوں کی نگاہیں چار
ہوئیں۔ میری نظروں میں حیرت کی جھلکیاں دیکھ کر اس کا مسکراتا ہوا
چہرہ کسی پتھر کی طرح سخت اور بے جان ہوتا چلا گیا۔

"کیا دیکھ رہے ہو؟" مسند پر بیٹھے ہوئے سردار نے سرد اور سپاٹ لہجے میں پوچھا۔

"کچھ نہیں، تمہیں دیکھ کر میرے حافظے میں ماضی کی ایک تصویر ابھر آئی تھی" میں نے خود سے کہا۔

"میرا خیال تھا کہ تم وہ سب بھول چکے ہو گے" اس کی آواز کاٹ دار ہو گئی "ماضی یاد رکھنے کے لیے نہیں ہوتا۔ تمہیں بھی وہ سب بھلا دینا چاہیے۔"

"میں پوری کوشش کروں گا" میں نے سر جھکا کر کہا۔ وہاں اس سے بحث کی ذرا بھی گنجائش نہیں تھی۔ وہاں ہتھیار ڈالنے والے بھی نہیں تھے اور اس کے مسلح ساتھی بھی اپنے نئے سردار کے وقار اور احترام کے علم بردار بنے مستعد کھڑے ہوئے تھے۔ ہم دونوں کے براہ راست مکالمے سے قندوز خان حیرت سے بے حال ہوا جا رہا تھا۔ اسے معلوم تھا کہ اس کا آقا نقاب پوش کے روپ میں مجھ سے مل چکا تھا اور مجھے اچھی طرح پہچانتا تھا لیکن یہ بات اس کے وہم و گمان میں بھی نہیں تھی کہ ان کا نیا سردار میرے لیے اجنبی نہیں ہو گا۔

اس وقت جنگی ماحول برقرار تھا۔ ہتھیار ڈالے جا چکے تھے لیکن پھر بھی دونوں فریقوں کی وحشت ناک آنکھوں میں خون کی پیاس جھلک رہی تھی۔ فضا جلے ہوئے بارود کی تیز بو سے زیادہ بوجھل تھی۔ صحن کے بعض حصوں میں آگ لگی ہوئی تھی۔ کئی مقامات سے دھواں اٹھ رہا تھا۔ اس نازک ماحول میں ذرا بھی لغزش کا مظاہرہ کرنا تو ان بے شمار قاتلوں میں سے کسی کے بھی غیظ و غضب کا نشانہ بن سکتا تھا۔

میرے جواب پر نئے سردار کے تیور نرم پڑ گئے "پھر آؤ! شنگار اوبلی تم جاسوں کو اپنے مہمان کے طور پر خوش آمدید کہتی ہے۔ جہالت اور بربریت کا پرانا دور ختم ہو گیا۔ اب تم قیدی یا یرغمالی نہیں ہو۔"

اس نے دونوں ہاتھ فضا میں پھیلا دیے۔ میں اس مردود کے احترام میں لپک کر آگے بڑھا اور اس نے اپنی مسند چھوڑ کر مجھے اپنے سینے سے لگا کر بھینچ لیا۔ اس کی گرم جوشی سے میری پسلیاں کڑکڑا اٹھیں۔ میرا اندازہ تھا کہ وہ گرم جوشی کی آڑ لے کر مجھے اپنی وحشیانہ طاقت سے مرعوب کرنا چاہ رہا تھا۔

میں اس سے الگ ہوا تو میرے پیچھے ویرا تھی اور نیا سردار اسی پوزیشن میں کھڑا ہوا تھا۔ مجھے ویرا کی عافیت خطرے میں نظر آنے لگی۔ وہاں پائے جانے والے جنگی ماحول میں کسی کا بھی جنسی شر بیدار ہونے کا خدشہ کوئی امکان نہیں تھا لیکن وہ جنون میں ویرا کو اپنی زور آزمائی کا نشانہ بنا سکتا تھا۔

ویرا اس کی طرف بڑھی تو اس کے بدن نے ایسی پوزیشن لے لی تھی کہ وہ نئے سردار سے بغل گیر ہو سکے لیکن سردار نے ویرا سے صرف ہاتھ ملا کر خیر مقدمی کلمات کہنے پر اکتفا کیا۔

"تمہیں سرداری کا اعزاز مبارک ہو۔ تم نے بہت بہادری سے جنگ جیت کر یہ مقام حاصل کیا ہے" ویرا نے اسے مبارک باد دیتے ہوئے کہا۔ "میرے مقابلے میں اس نے حاضر دماغی سے کام لینے کی کوشش کی تھی۔"

"مرنے والا خود کو خان بابا، سردار بابا اور خان اعظم کہلانا پسند کرتا تھا" اس نے باختہ گل کے بے جان جسم کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا "خدا اس کی روح کو نہ شرمائے۔ امید ہے تم نے اچھی جنگ ہے لیکن میں اپنے لوگوں کو بتا چکا ہوں اور تم بھی سن لو کہ میرا کوئی لقب نہیں ہو گا۔ میں صرف سردار صبغت اللہ خٹک کہلوانا پسند کروں گا۔ میں تمہاری مبارک باد پر تم کو سلام کرتا ہوں۔"

"وعلیکم السلام" ویرا نے گہری سنجیدگی کے ساتھ کہا۔ وہ شاید ابھی کچھ کہنا چاہتی تھی لیکن فوراً ہی صبغت اللہ کا منہ بگڑ گیا اور ویرا کی بات کاٹ کر بولا "میں نے تم کو سلام نہیں کیا تھا" اس کی آواز میں ہلکی سی جھنجھلاہٹ تھی۔

"تم ہی نے تو کہا تھا کہ میں تمہاری مبارک باد پر تم کو سلام کرتا ہوں" ویرا معصومیت سے بولی۔

"سردار صبغت اللہ نے تمہاری تعریف کی تھی" قندوز خان نے جلدی سے وضاحت کی "یہاں مرد، عورتوں کو سلام نہیں کرتے۔ سلام میں پہل عورتوں کو کرنی پڑتی ہے۔"

"اوہ!" ویرا بے خوفی سے بولی "شاید دوسرے قبائل کی طرح یہاں بھی عورت کو مرد سے کمتر سمجھا جاتا ہے؟"

"عورت اور مرد میں کوئی مقابلہ ہی نہیں ہے" صبغت اللہ نے اپنا فیصلہ صادر کر دیا "مرد کما کر لاتا ہے تو عورت چولہا [illegible] کرتی ہے۔ جنگ، دفاع، زراعت، کاروبار یہ سب مردوں [illegible] ہے۔"

"لیکن ہر مرد کو عورت ہی جنتی ہے۔" سردار صبغت اللہ [illegible] ویرا اڑی رہی۔

"ہر مرد کو ساری عورتیں مل کر نہیں جنتیں۔ ہر مرد کی [illegible] اور صرف ایک ماں ہوتی ہے۔ ان پہاڑوں کے فرزند اپنی ماں [illegible] جھک کر سلام کرتے ہیں، ان کے قدم چومتے ہیں۔ لیکن وہ [illegible] عورتوں کو اپنی ماں جیسی عزت نہیں دے سکتے۔ عام عورتوں کو [illegible] اور کمانے والوں کا احترام کرنا پڑتا ہے۔"

"شاید یہی وجہ ہے کہ تم نے ویلی کو گلے لگایا لیکن مجھے [illegible] سمجھ کر اس اعزاز سے محروم رکھا" ویرا بہت سنجیدگی کے [illegible] شنگار اوبلی کے نئے حکمران کی ٹانگ کھینچنے پر تلی ہوئی تھی۔

"تم احمق معلوم ہوتی ہو یا شاید تم کو یہاں کے رسم و رواج [illegible] علم نہیں ہے۔ یہاں ولایت جیسی بے حیائی نہیں ہے [illegible] اور عورت سے گلے ملتے ہیں تو فوراً ہی گناہ کا [illegible] [illegible] سوا انعامات باقی نہ کرو اور اپنے دوسرے ساتھیوں کو بھی [illegible]

ابا حضور"

صبغت اللہ نے غزالہ سے ہاتھ ملایا۔" سلطان شاہ کر گلے سے لگا کر برابر والی مسند پر بیٹھ گیا۔ اسی دوران میں وہاں ہتھیار ڈالنے والوں کی خاصی تعداد جمع ہو چکی تھی۔ ہم چاروں کے بیٹھتے ہی انہوں نے ایک منظم قطار کی صورت میں پیش قدمی شروع کر دی۔

صبغت اللہ نے اپنے داہنے ہاتھ کی پشت آگے پھیلا دی۔ یشمگل کے بیٹے اور شکست خوردہ حامیوں نے یکے بعد دیگرے صبغت اللہ کے ہاتھ کی پشت کا بوسہ لے کر اس سے وفاداری کا اظہار کرتے اور آگے بڑھتے رہے۔

"ہمیں مہمان خانے میں لے جاؤ۔" اسی اثنا میں صبغت اللہ نے قندوز خان کو ہدایت کی اور یوں ہمیں وہاں سے جلد ہی روانہ ہونے کا موقع مل گیا۔

اس خوں آشام لڑائی میں مارے جانے والوں کی لاشیں یکجا کی جا رہی تھیں اور بہت سے لوگ مل جل کر زخمیوں کی دیکھ بھال کرنے میں مصروف تھے۔ مسلح اور نہتے لوگوں میں ہتھیاروں کے علاوہ کوئی ایسا فرق نظر نہیں آ رہا تھا جس کی بنا پر یہ اندازہ کیا جا سکتا کہ وہ تھوڑی دیر پہلے ایک دوسرے کے لہو کے پیاسے ہو رہے تھے۔

ان کے جنگی اصولوں کے بارے میں پہلی بات اس وقت سامنے آئی تھی جب قندوز خان نے دشمن کے بے بس قیدیوں کو امان میں قرار دے کر دراکوان کے قتل عام سے روک دیا تھا۔ دوسری اچھی بات یہ تھی کہ مرنے کے بعد یشمگل کی لاش کی بے حرمتی یا تذلیل نہیں کی گئی تھی۔ بس اس کے وفاداروں کے حوصلے پست کرنے کے لیے اس کی لاش کی خاموش نمائش کی جا رہی تھی۔

ان لوگوں میں انفرادی سوچ یا وفاداری کے رجحانات سرے سے موجود نہیں تھے۔ وہ اطاعت یا بغاوت بھی باجماعت کرتے تھے اور ان میں غیر جانب دار طبقے کا سرے سے وجود ہی نہیں تھا۔ اطاعت اور بغاوت کی ہر دو صورتوں میں وہ صرف اپنے سربراہ کے حکم کے پابند ہوتے تھے اور اپنے سرداروں سے سردار کا ساتھ اٹھتے ہی بلا ساختہ ہی بے چون و چرا دوسرے فریق کی بالادستی کو تسلیم کر لیتے کے عادی معلوم ہوتے تھے۔ ان کے قدیم اور نسبتاً محصور بود و باش میں امن و عافیت کے ساتھ زندہ رہنے کے لیے وہ موزوں ترین طریقہ تھا۔ اگر وہ اقتدار کی جنگ کو انفرادی انا کا مسئلہ بنانے کے عادی ہوتے تو کالاش اور اس کے مضافات میں چھڑنے والی جنگ چند دنوں کی لڑائیوں کو بھی اپنی لپیٹ میں لے کر نہس نہس کر سکتی تھی اور ایسی دو چار ہی جنگیں ان کی پوری نسل کو فنا کے گھاٹ اتارنے کے لیے کافی ہو تیں۔

مجھے اچھی طرح اندازہ تھا کہ حویلی میں جنگ کی خوں ریزی اور تباہ کاری کے ہولناک مناظر نظر آ رہے تھے وہ اس تباہی کا عشر عشیر بھی نہیں تھے جو حویلی سے باہر پھیلی ہوگی۔ دونوں فریقوں نے ایک دوسرے کو گرانے کے بعد کئی گھنٹوں تک بڑھ کر آگ اور خون کی بھیانک ہولی کھیلی تھی۔ میرا اندازہ تھا کہ قبائلی اقتدار کی اس لڑائی میں مرنے اور زخمی ہونے والوں کی تعداد بہت زیادہ ہو سکتی تھی۔

قندوز خان اس بار ہمیں حویلی میں ایک مختلف سمت میں لے جا رہا تھا۔ چند منٹ کے بعد ہم ایک خوب صورت چوبی دروازے کے قریب پہنچ گئے۔ وہ دروازہ بھی سردار کے کمرے کے دروازے کی طرح بہت وزنی اور نقش دار تھا۔ وہاں ایک جوان دوچار مسلح سنگاری چوکی داری پر مامور تھا۔ قندوز خان کو دیکھ کر اس نے اپنا داہنا ہاتھ پیشانی تک لے جا کر اسے سلام کیا۔ قندوز خان نے سر کی جنبش سے اس کے سلام کا جواب دینے کے ساتھ ہی مقامی بولی میں کچھ کہا اور اس چوکی دار نے مستعدی کے ساتھ منقش دروازہ کھول دیا۔

کچھ دیر پہلے جنگ چھڑی ہوئی تھی تو ہر شخص پورے جوش و خروش کے ساتھ اس میں ملوث تھا لیکن چوکی دار کی وہاں موجودگی سے یہ ظاہر ہو رہا تھا کہ یشمگل کی ہلاکت کی خبر پھیلنے کے بعد نہ صرف جنگ بند ہو گئی تھی بلکہ جنگ کا اختتام ہوتے ہی بچ جانے والے سنگاریوں نے اپنی پرانی وفاداریوں کو بھول بھال کر نہایت تندہی سے اپنی اپنی ذمے داریاں سنبھال لی تھیں۔

اس دروازے سے اندر داخل ہوتے ہی مجھے اندازہ ہو گیا کہ وہ سنگار حویلی کے سردار کا مہمان خانہ تھا۔ اس دروازے کے ساتھ ہی ایک بڑا سا پائیدان پڑا ہوا تھا۔ قندوز نے اپنے جوتے وہاں چھوڑ دیے۔ ہم چاروں کو نیند کے عالم میں بے ہوش کر کے قیمت کی خواب گاہوں سے اغوا کیا گیا تھا اس لیے ہم ابتدا ہی سے برہنہ پا چلے آ رہے تھے۔ ہم اس پائیدان پر اپنے تلوے رگڑ کر آگے بڑھتے چلے گئے۔ جہاں ایک ہی قسم اور نمونے کے کئی بڑے بڑے اونی قالینوں نے فرش کا چپہ چپہ چھپایا ہوا تھا۔ اس کمرے کا عرض تیس فٹ اور طول کم و بیش ستر فٹ رہا ہوگا۔ اس کے درمیانی حصے میں سونے سونے گاؤ تکیے اور متعدد گدے ایک خصوصی ترتیب سے رکھے ہوئے تھے۔ دروازے کی مخالف سمت والی دیوار سپاٹ تھی البتہ اس کے دونوں سروں پر اتنی جگہ چھوڑ دی گئی تھی جس میں سے ایک آدمی آسانی سے گزر سکتا تھا۔ ان خالی جگہوں میں کوئی پٹ یا دروازہ نہیں تھا۔ داہنی اور بائیں جانب کی دیواروں میں تین تین یکساں دروازے نظر آ رہے تھے۔

قندوز خان باوقار انداز میں چلتا ہوا اس کمرے کے وسط میں پہنچا اور ایک گدی لے کر قالین پر بیٹھ گیا۔ "تم لوگ بھی تھوڑی دیر یہاں آرام کرو۔" اس نے فخر آمیز نظروں سے ہماری طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "داہنی اور بائیں جانب تم کو جو چھ دروازے نظر آ رہے ہیں یہ سب سونے کے الگ الگ کمروں میں کھلتے ہیں۔ تم چاروں الگ الگ کمروں میں رہ سکتے ہو۔" چاہو تو عورتیں ایک جگہ اور مرد

ایک جگہ رہ سکتے ہیں۔ ویسے ہر کمرے میں تین آرام دہ مسہریاں ہیں۔ ان سب کو جھاڑ پونچھ کر تیار کر دیا جائے گا۔ سامنے والی دیوار کے پیچھے غسل خانے وغیرہ ہیں۔"

میں نے وہاں بیٹھتے ہوئے دیکھا کہ وہاں خشک میووں سے بھری ہوئی کئی ٹوکریاں رکھی ہوئی تھیں۔ مجھے شدت سے احساس ہوا کہ اس روایتی فرشی نشست گاہ میں حقہ موجود نہیں تھا۔

"چاہو گے تو تھوڑی دیر میں تازہ حقہ بھی فراہم کر دیا جائے گا" میری خواہش سن کر قدوز خان ہنستے ہوئے بولا "ہم لوگ پہلے حقہ ہی پیتے تھے لیکن جب سے ہم نے پہاڑوں سے باہر قدم نکالے ہیں لوگوں میں سگریٹ پینے کا شوق پیدا ہو گیا ہے۔ شاید ہر فیشن اسی طرح نئی آبادیوں میں اپنی جگہ بناتا ہے۔ اب تمہیں ہمارے علاقوں میں بڑی عمر کے بھی سگریٹ پیتے ہوئے نظر آئیں گے یہاں حقہ بہت تیزی کے ساتھ ترک کیا گیا ہے۔"

سردار پائندہ گل کی زندگی میں ہم چاروں کو صندل خان کا قرب حاصل تھا صندل خان کا شمار پائندہ گل کے چہیتے لوگوں میں ہوتا تھا۔ وہ ہمارے ساتھ بیٹھ کر نہ صرف شراب پیتا رہا تھا بلکہ چند متنوع موضوعات کے علاوہ دیگر موضوعات پر کھل کر باتیں کرتا رہا تھا۔ ہم نے اس سے گھما پھرا کر کچھ ایسی باتیں بھی معلوم کی تھیں جو شاید عام حالات میں آسانی کے ساتھ ہمارے علم میں نہ آتیں۔ اس سے میل جول میں ایک مرحلہ ایسا بھی آیا تھا کہ مجھے اس پر سازشیوں کا سرغنہ ہونے کا شبہ ہونے لگا تھا لیکن بعد کے واقعات نے ثابت کر دیا تھا کہ صندل خان دل و جان سے پائندہ گل کا وفادار تھا۔ وہ پائندہ گل کے لیے اپنی جان دے سکتا تھا لیکن اس سے دغا نہیں کر سکتا تھا۔

مجھے شدید حیرت تھی کہ پائندہ گل کے اقتدار اور زندگی کے لیے وہ شخص زہریلا ناگ ثابت ہوا تھا جو ہر بیٹھے روز تک اپنی انتھک کارکردگی اور جانبازی کے قصے سنا کر پائندہ گل کو مسحور و مرعوب کرتا رہا تھا۔ وہ جلال آباد سے لوٹ کے مال کو ٹھکانے لگا کر نہ صرف سردار کے لیے نہ صرف بھاری رقم لایا تھا بلکہ ہیروئن کی تیاری میں استعمال ہونے والے اہم ترین کیمیکل کے تین ڈرم بھی خرید لایا تھا۔ وہ اس قدر چالاک اور مکار تھا کہ اس نے گاؤں پہنچنے کے بعد ہم لوگوں کا رخ کیے بغیر ہی اپنے سردار سے باوران جانے کی اجازت لے لی تھی اور بظاہر اپنے سفر کی تیاریوں میں مصروف ہو گیا تھا۔ پائندہ گل اور دوسرے شنگاریوں کی آنکھوں میں دھول جھونکنے کے لیے وہ سفری تیاریوں میں الجھا رہا تھا لیکن رات کے اندھیرے میں موقع پا کر حویلی میں گھس آیا اور کسی چور کی طرح مجھ سے ملاقات کر کے واپس لوٹ گیا۔

گھنیوں والوں کی بغاوت کے سلسلے میں ہمیں جو شخص ابتدا ہی سے مشکوک نظر آتا رہا وہ بالکل بے گناہ ثابت ہوا تھا اور اس معاملے سے لاتعلق نظر آنے والا صبغت اللہ اس سازش کا روح رواں ثابت ہوا تھا۔

صندل خان کے انجام کے بارے میں ہمیں کچھ علم نہیں تھا۔ شنگاری میں اس موقعے پر اس کا ذکر چھیڑ کر قدوز خان کو کسی طرح چونکانا چاہتا تھا۔ میرے لیے اتنا ہی کافی تھا کہ شنگار حویلی میں ہماری قیدیوں والی حیثیت ختم ہو چکی تھی۔ اور ہم آزاد مہمانوں کی طرح یہاں مقیم تھے ہمیں اپنے دل کی بھڑاس نکالنے کے لیے صندل خان کے متبادل کے طور پر قدوز خان مل چکا تھا۔ جلد ہی یہ بہتر ہی تھا کہ ہم اس سے از سر نو معلومات حاصل کرنے کی کوششیں کرتے اور پھر ان ہی کی روشنی میں اپنا جلد از جلد روانگی کا منصوبہ مرتب کرتے۔

لیکن ان دنوں میری اور ویرا کی سوچ ایک ہی رخ پر چل رہی تھی۔ ابھی وہ سوال میرے ذہن ہی میں تھا کہ ویرا نے قدوز خان سے سوال کر ڈالا "مجھے حیرت ہے کہ شنگار حویلی کے بزرگوں نے یہاں سگریٹ نوشی کے رواج کی مخالفت نہیں کی۔ آگے چل کر یہ رواج تباہ کن بھی ثابت ہو سکتا ہے۔"

"وہ کیسے؟" قدوز خان نے حیرت سے اپنی پلکیں جھپکاتے ہوئے سوال کیا۔

"ان پہاڑوں میں افیم اور ہیروئن کی بہتات ہے" ویرا نے کاغذی باداموں والی ٹوکری اپنی طرف سرکاتے ہوئے کہا "یہ کوئی ڈھکی چھپی بات نہیں ہے کہ گولیوں کی صورت میں نگلنے کے بجائے دنیا بھر میں ہیروئن کو سگریٹ کے ساتھ پینے کے طریقے مقبول ہیں۔ سگریٹ کی آمد کے بعد تمہارے نوجوان لڑکے بھی ہیروئن پینے کی طرف مائل ہو جائیں گے۔ ویسے بھی دنیا بھر میں سگریٹ نوشی کو معاشرتی عیب قرار دے کر اس کے خلاف مہم چلائی جا رہی ہے۔ یورپ کو چھوڑو۔ تمہارے اس برصغیر اور مشرق میں عادی سگریٹ نوشوں پر قرنطینہ جیسی پابندیاں عائد کی جا چکی ہیں۔ وہ ہوائی اڈوں وغیرہ پر سرعام سگریٹ نہیں پی سکتے۔ اپنا شوق پورا کرنے کے لیے انہیں شیشے کی دیواروں والے کمروں اور دور افتادہ کمروں کا رخ کرنا پڑتا ہے جہاں ہر رنگ، نسل اور قوم کے لوگ تندیدوں کی طرح سگریٹوں کے سرے سے سرا جوڑ کر ایک دوسرے پر غلیظ دھواں اگلتے رہتے ہیں لیکن شنگار حویلی میں الٹا الٹ ہو رہا ہے۔ لوگ تیزی کے ساتھ حقے کو بھول کر سگریٹ نوشی میں مبتلا ہوتے جا رہے ہیں۔"

"تم اپنے حساب سے ٹھیک کہہ رہی ہو" قدوز خان کے ہونٹوں پر عارفانہ سی مسکراہٹ پھیل گئی۔ اس نے براہ راست ویرا کی طرف دیکھتے ہوئے کہا "شنگار حویلی میں قانون اور اقتدار کے دو سرچشمے ہیں۔ ایک سردار اور دوسرا جرگہ۔ سردار کا ہر فیصلہ اٹل اور آخری ہوتا ہے لیکن جہاں وہ ضرورت محسوس کرتا ہے وہاں جرگے سے رائے لے لیتا ہے۔ مرحوم پائندہ گل نے جرگے کے مشورے کے بعد شنگار حویلی میں سگریٹ لانے اور پینے کی

تھی۔ یہاں کا کوئی بچہ بھی ہیروئن کی ایک چٹکی
بہت دکھا
استعمال کرنے کی جرأت نہیں کر سکتا۔"

میں نے محسوس کیا کہ اس نے پائندہ گل کے نام کے ساتھ مرحوم کا سابقہ لگا کر اپنی اس روایتی رواداری کو برقرار رکھا تھا جو جنگ ختم ہونے کے بعد دونوں فریقوں میں نمایاں طور پر کارفرما نظر آتی تھی۔

ادھر میرا اس سے الجھی ہوئی تھی "میں وہی جاننا چاہتی تھی۔ ان کا چرچا کس قسم کا خوف ہے جو مقامیوں کو ہیروئن کے استعمال سے روکتا ہے۔ یہاں سب جانتے ہیں کہ ہیروئن ایک قیمتی نشہ ہے۔ یہاں لوگ شراب، چرس اور نسوار کا نشہ بھی کرتے ہیں' کیا ان کے دل میں ہیروئن کا گہرا سرور آزمانے کی خواہش پیدا نہیں ہوتی ہوگی؟"

"یہاں ہیروئن چند گنے چنے لوگ تیار کرتے ہیں۔ ان کے ہاتھوں سے گزر کر سارا مال سردار کے پاس آجاتا ہے" وہ دوسرا کو سمجھانے کی کوشش کرنے لگا "سردار جلدی فرصت میں اس مال کو آگے روانہ کردیتا ہے۔ پھر ہمارے مولویوں نے لوگوں کو اچھی طرح سمجھا رکھا ہے کہ ہیروئن 'خنزیر' سے زیادہ حرام ہے۔ تم جانتی ہو گی کہ مسلمانوں میں خنزیر کتنا برا سمجھا جاتا ہے۔ ویسے تو شراب بھی حرام ہے لیکن لاکھوں مسلمان شراب پیتے ہیں مگر تم نے کسی مسلمان کو جانتے بوجھتے ہوئے خنزیر کا گوشت چباتے ہوئے نہیں دیکھا ہوگا۔ ہر شکاری پورے خلوص دل سے یہ یقین رکھتا ہے کہ ہیروئن پینے کے بعد وہ عذاب کی لپیٹ میں آجائے گا۔ دوسری رکاوٹ یہ ہے کہ یہاں ہیروئن کا ایک کش بھی لگانے والا بدترین سزا سے نہیں بچ سکتا۔ اسے چھاتی تک زمین میں زندہ گاڑ کر اس پر بھوکے ریچھ چھوڑے جا سکتے ہیں' اس کے بیوی بچے عمر بھر کے لیے سردار کے غلام بنائے جا سکتے ہیں' اس کے گھر کے ایک ایک تنکے کو مسمار کرکے جلایا جا سکتا ہے۔ یہ ایسی بھیانک سزائیں ہیں کہ ہر شخص ہیروئن سے پناہ مانگتا ہے۔ پچھلے برسوں میں یہاں ایک بار بھی کسی کو ہیروئن پینے کے جرم میں سزا نہیں دی گئی۔ اور شاید آئندہ بھی ایسی نوبت نہیں آئے گی۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" سلطان شاہ نے اس کی تائید کرتے ہوئے کہا "تمہارے مولویوں کی محنت اور سخت ترین سزائیں اپنی جگہ پر ہیں مگر اصل بات یہ ہے کہ ہیروئن پر یہاں سخت کنٹرول ہے۔ اسے تیار کرنے والے لوگ سردار کے خاص آدمی ہوں گے۔ ہیروئن عام شکاری کی تحویل میں آتی ہے نہ یہاں کے بازاروں میں آتی ہے۔ کارخانے سے نکل کر سیدھی سردار کے پاس اور وہاں سے ٹرک کے پاس چلی جاتی ہے۔ اسی وجہ سے تمہاری وادیوں کی خوشگوار فضاؤں میں موت کا دھواں کہیں نہیں منڈلاتا۔ تم لوگ اس کی تباہ کاری سے پوری طرح باخبر ہو اور تم نے اپنے سارے وسائل استعمال کرکے اپنے بچوں اور نوجوانوں کو موت کے اس نشے سے بچایا ہوا ہے۔ جو کچھ بناتے ہو اسے ہماری بستیوں اور شہروں کی طرف روانہ کردیتے ہو اور اس آمدنی سے شنگارا ویلی میں بہتر سہولتیں پیدا کرنے کے خواب دیکھ رہے ہو۔"

"بالکل' بالکل!" قندوز خان نے سرہلا کر کہا۔ وہ جنگجو اور تندرست ہونے کے باوجود خاصا سادہ لوح تھا۔ وہ سلطان شاہ کے آخری فقروں میں پنہاں طنز کو سرے سے سمجھ ہی نہیں سکا تھا۔

"کبھی تم نے یہ سوچا ہے کہ شنگارا ویلی سے باہر نکلنے کے بعد یہ مہلک ہیروئن' جو یہاں خنزیر سے زیادہ حرام سمجھی جاتی ہے' پیسے کے لالچ میں تمہارے مسلمان بھائیوں کو بھی بیچی اور پلائی جاتی ہوگی" میں نے موقع پاکر اس کی سمجھ کے مطابق ایک کھلا کھلا سوال کر ڈالا۔

وہ آہستہ سے ہنس پڑا اور جھٹکتے ہوئے بے پروائی سے بولا "یہ کاروبار ہے۔ جو لوگ ہم سے مال خریدتے ہیں' وہ اسے سمندر میں تو نہیں ڈبوتے ہوں گے زیادہ داموں پر کہیں نہ کہیں بیچتے ہی ہوں گے۔ ان کے خریداروں میں ہندو' مسلمان' عیسائی سب ہی ہوتے ہوں گے۔ اس سے ہمیں کیا لینا؟"

"میں شکایت نہیں کر رہا لیکن تمہیں شاید یہ سن کر حیرت ہو کہ پاکستان میں لاکھوں نوجوان اس مہلک نشے کے عادی ہو چکے ہیں اور کوڑا گھروں یا گندے نالوں میں جانوروں سے بدتر زندگی گزار رہے ہیں۔"

"مجھے اتنی تفصیل نہیں معلوم" اس پر میری بات کا خاطر خواہ اثر نہیں ہوا تھا۔ وہ سرسری لہجے میں بولتا رہا "ہاں' یہ ضرور معلوم ہے پاکستانی بیوپاری ہمارے مال کے اچھے دام دیتے ہیں اور ان کے پاس کھپت بھی تیزی سے بڑھ رہی ہے۔"

"کیا یہ ممکن نہیں کہ اپنے ان پاکستانی بھائیوں کو اس خنزیری نشے سے محفوظ رکھنے کے لیے تم لوگ کچھ کرسکو؟" میں نے نہایت دردمندانہ عاجزی کے ساتھ کہا۔

اس کے چہرے پر یک بیک گہری سنجیدگی طاری ہوگئی اور وہ مضبوط آواز میں بولا "مجھے زیادہ تفصیلات کا علم نہیں ہے مگر ہم سنتے رہتے ہیں کہ افغانی اور پاکستانی مسلمان بھائیوں کے حوالے سے مرحوم پائندہ گل سے شکایتیں کی جاتی تھیں" اس مرحلے پر اس کی آواز میں تلخی کا زہر سرایت کر گیا "شکوے کرنے والے یہ بھول جاتے ہیں کہ اگر افغانی اور پاکستانی ہمارے بھائی ہیں تو ہم بھی ان کے بھائی ہیں۔ وہ ہمارے بارے میں کیوں نہیں سوچتے"

"وہ تمہارے بارے میں کیا سوچ سکتے ہیں؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"ان سنگلاخ پہاڑوں میں زرخیز زمین بنانا بہت مشکل کام ہے۔ جنگل اور جھاڑیاں کاٹ کر جو چھوٹے چھوٹے قابل کاشت ٹکڑے بنائے گئے ہیں' ان پر ہم گندم کی چند ہی فصلیں بو سکتے ہیں۔ ان میں افیم کی فصل سب سے زیادہ نفع بخش ہوتی ہے۔ ہم دنیا

اُگاتے ہیں اور اس سے ہونے والی آمدنی کے ذریعے ننگارہار کے ہزاروں چولہے روشن رکھتے ہیں۔ کسی نے کبھی یہ سوچا کہ اگر ہم اپنی ان فصلوں کو آگ لگا دیں تو ہم اپنے بچوں کا پیٹ کہاں سے پالیں گے؟ افیم کی فصل کے بغیر ہم زندہ رہنے کا تصور بھی نہیں کر سکتے۔ ہمارے شیر خوار بچے اپنی ماؤں کی سوکھی چھاتیاں چچوڑ چچوڑ کر لہولہان کر دیں گے لیکن اپنے حلق تک تر نہیں کر سکیں گے۔"

"افیم کی کاشت ختم کرنے پر نقد امداد بھی تو دی جاتی ہے۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔

"یہ میرے بجائے ان پاکستانیوں سے پوچھو جنھوں نے مردان اور صوابی کے علاقوں میں یہ زخم کھائے ہیں۔ وہ لوگ امداد کی بھیک کی طرح رہ گئے ہیں جو پورے ایک سیزن بھی نہیں چلتی۔ زمین اور فصل برباد کرنے کے بعد ان میں سے زیادہ تر بے خانماں برباد ہو گئے۔ کچھ دوسرے علاقوں میں ہجرت کر گئے اور بعض کو کارخانوں میں چھوٹی چھوٹی نوکریاں مل گئیں لیکن وہ سب پریشان رہے۔ جو ہوشیار تھے انہوں نے سارے وعدوں پر لات مار کر دوبارہ اپنی زمینیں آباد کر لیں۔ ایسے لوگ دوبارہ خوش حالی کا منہ دیکھ رہے ہیں۔ ہم ان جیسا انجام نہیں چاہتے۔ ہم افیم کے جدی پشتی کاشتکار ہیں۔ ہم اسی میں خوش اور خوش حال رہ سکتے ہیں۔ یہ قدرت کا انعام ہے کہ ہمارے صبر اور شکر کے نتیجے میں اس نے ہمیں ہیروئن کی راہ دکھائی۔ ہمارے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ ہماری فصلیں کبھی اتنی آمدنی دے سکیں گی۔ پہلے یہ آمدنی لوٹی جا رہی تھی۔ اب یہاں انقلاب آیا ہے تو تم دیکھنا کہ چند برس میں ننگارہار کس طرح پھلتی پھولتی ہے۔"

"ان پہاڑوں سے باہر نکلنے کے بعد ہیروئن جو ہلاکت پھیلا رہی ہے، اس پر تمھیں کوئی ملال نہیں ہے؟" میں نے چند ثانیوں کے توقف کے بعد اس سے سوال کیا۔

"تمہیں ملال کیوں ہو؟" اس نے الٹا مجھ سے سوال کر ڈالا "تم سب شہری لوگ پڑھے لکھے ہو، تمہیں مجھ سے زیادہ معلوم ہو گا کہ افغانستان میں روسیوں نے ہتھیاروں اور بارود کے انبار لگا دیے ہیں۔ وہاں امریکا وغیرہ سے بھی اندھا دھند جنگی امداد چلی آ رہی ہے۔ ہر ملک یہ خدمت افغانوں کی عزت اور آزادی کے لیے سرانجام دے رہا ہے لیکن اس کا نتیجہ کیا ہے؟ ہزاروں افغانوں کو تو موت کی نیند سلا رہی ہے۔ ننگارہار والے تو کھل کر کہتے ہیں کہ دونوں خونی بھیڑیوں میں سے کسی کو افغانوں یا افغانستان سے محبت نہیں ہے۔ وہ پرائے گھر میں گھس کر اپنی حریفانہ جنگ لڑ رہے ہیں۔ اس جنگ میں وہ گھر اور گھر والوں کو تہس نہس کیے دے رہے ہیں اور ان کے سر تکڑے اڑ رہے ہیں۔ ہم افیم کو صاف کر کے ہیروئن بنانے ہیں۔ تم چاہو تو تم بھی اپنے نوجوانوں کو اسی طرح ہیروئن سے بچا سکتے ہو جیسے ہم نے بچایا ہوا ہے۔ ساری ہیروئن ولایت بھیج دو۔

وہ تمہارے بھائیوں اور پڑوسیوں کو گولہ بارود سے مار رہے ہیں تو ان کی گلی گلی میں ہیروئن پھیلا کر انھیں اپاہج بنا دو۔ ہیروئن ہماری ہی کوروں کے لیے تھی۔ ایک کلو سے ایک لاکھ پاکستانی روپے ہی دے سکتے تھے لیکن شہری دلالوں نے ہم سے اتار دیا۔ ہمیں کم دام ملتے ہیں۔ وہ لارٹ کر کے کھال بچا کر منڈیوں میں بھیجتے ہیں، جو ٹکی جاتا ہے اسے باہر لے جانے والا ہم سے کئی گنا زیادہ نفع کماتے ہیں۔"

"تمہاری معلومات حیرت ناک ہیں" ورما نے اعتراف کیا "مجھے اندازہ نہیں تھا کہ عام ننگارہاریوں میں بھی اتنی سوجھ بوجھ پائی جاتی ہوگی۔ تمہارا اصل مسئلہ کسی منافع بخش متبادل روزگار کا ہے۔"

"میں عام ننگارہاری نہیں ہوں" قدرو خان نے ورما کی تصحیح کرتے ہوئے کہا "عام ننگارہاری اردو نہیں بول سکتے اور بولنے والے وہ لوگ ہیں جو سرکار کی اجازت پر باہر جاتے آتے رہتے ہیں۔ میں اپنا کابل، جلال آباد، پشاور اور نوشہرہ تک جاتا ہوں۔ ہمیں اصل کمائیوں کا علم باہر جا کر ہی ہوتا ہے... اور تمہیں متبادل روزگار کی تجویز کی وجہ سے بھوکے مرنے کا خواب ہے۔ ان پہاڑوں میں کوئی سڑک تک نہیں نکلتی۔ یہاں بجلی ہے نہ پانی۔ یہاں کارخانے لگ ہی نہیں سکتے۔ ہم سے جو بھی بات کرتا ہے یہی کہتا ہے کہ ہم اپنے بزرگوں کی ہڈیوں کو ان پہاڑوں میں لاوارث چھوڑ کر میدانی علاقوں میں چلے جائیں۔ یہ جبری ہجرت ہمیں گوارا نہیں ہے۔ مرحوم بادشاہ ظاہر شاہ نے ننگارہار کی آمدنی میں زیادہ سے زیادہ اضافہ کیا تھا لیکن پھر بھی کوئی ننگارہاری بھوکا نہیں سوتا تھا۔ ہمارے ان پڑھ قبیلوں کی تو بات چھوڑو، سرحد کے دونوں طرف ہزاروں پڑھے لکھے لڑکوں کو روزگار نہیں ملتا۔ وہ اوپر سے بیروزگاری کے مارے بے ہتھیاروں کے سب سے بڑے خریدار بھی ہیں۔ سب روزگار لڑکے ہیں۔ عزت کی روزی حاصل کرنے میں ناکام ہونے کے بعد وہ چوری، ڈکیتی، اغوا، رہزنی اور تاوان جیسے گندے کاموں کا رخ کر رہے ہیں۔ ایک کامیاب واردات ان کی زندگی کے سارے دلدر دور کر دیتی ہے۔ ان میں کلاشنکوف بہت مقبول ہوئی ہے۔ تم ہی بتاؤ کہ جہاں پڑھے لکھے مقامیوں کو نوکری نہیں ملتی تو پہاڑوں سے اُترنے والے جاہل اور تند خو ننگارہاریوں کو کہاں روزگار ملے گا؟ یہ اپنا مسکن چھوڑنے کے بعد چور، ڈاکو، رہزن اور قاتل بن جائیں گے۔ ہمارے بوڑھوں کو کشکول تھام کر بھیک مانگنی پڑے گی۔ یہ سب اس قدر بھیانک نظر آتا ہے کہ ہم جہاں اور جس حال میں ہیں، بس خوش ہیں۔ ہم کسی قیمت پر دربدر بھٹکنا پسند نہیں کریں گے۔ ہماری قدیم روایتیں خاک میں مل جائیں گی۔ جب شہروں کے اوباش اور لفنگے ہماری عورتوں کو بداخلاقی سے گھوریں گے تو ان کی عزتیں تاراج ہو جائیں گی، جنہیں لوٹ لیا کریں گے۔ کچھ دنوں تک قتل و فساد چلتا رہے گا پھر ہماری عورتیں بھی شہر والیوں کے

تھوک دیں گی۔ یہ تمام باتیں کوئی بھی برداشت نہیں کر سکتا۔"

... کی باتیں معقول اور دلائل پر مبنی تھیں۔ شہروں میں بیٹھ کر محسوس ہوتا تھا جیسے تعزیری قوانین سے آزاد قبائل میں فصل افیم کی کاشت اور ہیروئن کی تیاری میں ملوث ہر فرد دولت کی ہوس اکٹھا کر رہا ہے اور جلد سے جلد' زیادہ سے زیادہ بنانے کے جنون میں مبتلا ہے لیکن گلان کے اس آرام دہ ... میں قندوز خان سے باتیں کرنے کے بعد مجھے شدت سے ان کی مجبوریوں کا احساس ہونے لگا تھا۔ دولت کمانے اور جمع کرنے کی ہوس پاسندہ گل اور اس کے چند ساتھیوں کو تو ہو سکتی تھی شنگارویلی کے لیے وہ عیش و عشرت یا دولت و ثروت کا نہیں تھا بلکہ ان کی بقا' رزق اور روزی کا مسئلہ تھا۔ ان کے آباؤ اجداد بھی اپنی قدیم روایات میں محصور رہ کر زندگی گزارنے والے شنگاروی کسی کم قیمت والی فصل پر محنت کرتے تو گھروں میں فاقوں کی نوبت آ سکتی تھی۔ اپنے گھروں کے چولہے ہر وقت روشن رکھنے کے لیے وہ اپنے سردار اور جرگے کی ہدایات کے مطابق افیم کی فصلوں کی آبیاری کرنے پر مجبور تھے۔ یہ ضرورت تھی کہ انہیں ہیروئن سے ہونے والی بے اندازہ آمدنی سے کم نفع حاصل ہو رہا تھا اور اس بدکاری کے نتیجے میں ان میں بھی ایک مراعات یافتہ طبقہ ابھرتا جا رہا تھا جو اقتدار پر قبضے کے ساتھ ساتھ ساری دولت بھی اپنی تحویل میں لے رہا تھا۔

قندوز خان نے بہت عمدہ مثال دی تھی۔ افغانستان میں گھس آنے والی روس اور امریکا کے حمایت یافتہ حلیف ایک خون ریز جنگ لڑ رہے تھے۔ دونوں فریق اس ملک اور اس کے باسیوں کی خیر خواہی کے دعوے دار تھے لیکن ان دونوں کو بھی بہت زیادہ نقصان پہنچ رہے تھے۔ عمارتیں کھنڈرات میں تبدیل کی جا رہی تھیں' بستیاں تاخت و تاراج کی جا رہی تھیں' سرسبز فصلوں کو گزراتے ٹینک دوڑ رہے تھے' ہر طرف موت اور بربادی کی خاموشی دیوانگی ناچ ناچ رہی تھیں لیکن جنگ آزما فریقوں کے رویوں میں کوئی فرق رونما نہیں ہو رہا تھا۔ کچھ یہی کیفیت شنگارا ویلی کی بھی تھی۔ پاسندہ گل اس وادی کا بزرگ' مصلی اور سردار ہونے کے باوجود اپنے لوگوں کی خیر خواہی اور آسودگی کے تذکرے کرتا تھا لیکن اس کے مار ڈالے جانے سے ذرا پہلے' مجھے پتا چلا تھا کہ وہ بے ایمان تھا اور وادی کی دولت کو لوٹ کر اپنے گھر بھر رہا تھا۔ صبغت اللہ نے اپنے حامیوں کی مدد' طاقت اور جوڑ توڑ کی کارروائیوں کے نتیجے میں اس نام نہاد خیر خواہ کو زیر کر ڈالا تھا اور خود شنگارا ویلی کا سردار بن بیٹھا تھا۔ کون جانتا تھا کہ اس کے ہاتھوں شنگارا ویلی کے مظلوم اور بے مایا انسانوں سے چھینا گیا ان کی نظری پاسندہ گل کی جیب میں جانے والے

پیسے پر بنی ہوئی تھیں؟ یہ فیصلہ اس کی زندگی یا کم از کم اس کے عہدہ سرداری میں ہونے والا نہیں تھا۔

"تمہاری باتیں دل کو لگتی ہیں" ویرا اس کی باتوں سے قائل ہو کے کہہ رہی تھی "تم لوگ بہت مجبور ہو۔ تمہارے مذہب کے بارے میں میری معلومات خاصی ناقص ہیں مگر میں یہ بات اچھی طرح جانتی ہوں کہ تم لوگوں کی مجبوری اپنی انتہا کو پہنچ جائے تو تم پر حرام بھی حلال ہو جاتا ہے۔ شاید تم اسی لیے ہیروئن بنانے پر..."

"بس!" قندوز خان نے اپنا ایک ہاتھ فضا میں بلند کر کے برہمی سے اس کی بات کاٹ دی۔ غصے کی وجہ سے اس کا سرخ و سفید چہرہ لال بھبھوکا ہو گیا تھا۔ وہ اونچی آواز میں کہہ رہا تھا "ہم اتنے گئے گزرے نہیں ہیں کہ زندہ رہنے کے لیے حرام کھانے پر آمادہ ہو جائیں۔ تم نے ہیروئن بنانے کو حرام کیسے کہا؟"

"تمہیں معلوم ہے کہ فرزانہ بس نام کی مسلمان ہے۔" میں نے ویرا کو حیرت اور خوف سے تکتے پا کر' جلدی سے بات سنبھالتے ہوئے کہا "جو پاکستانی مرد باہر جا کر سفید عورتوں سے شادیاں کرتے ہیں' ان کی اولادیں ایسی ہی نکلتی ہیں۔ فرزانہ عملاً پوری مسلمان ہے نہ عیسائی۔ یہ ہر بات کو اسی طرح گڈمڈ کر دیتی ہے۔"

"میں مانے لیتا ہوں کہ اس نے حرام کا لفظ اپنی کم فہمی کی بنا پر استعمال کر لیا ہو گا مگر اس کے ساتھ تم کو بھی یہ اعتراض تھا کہ ہماری ہیروئن پاکستانیوں کو تباہ کر رہی ہے۔ تم بتاؤ کہ اس میں ہمارا کیا قصور ہے؟"

اس کے بگڑے ہوئے تیوروں نے مجھے فوری طور پر محتاط ہونے پر مجبور کر دیا اور میں نے دبے لہجے میں کہا "اصل بات تو یہ ہے کہ انہیں اپنے گھر میں ہیروئن کی روک تھام کرنی چاہیے۔ دوسری بات یہ ہے کہ ہیروئن بکتی ہے تو بازار میں آتی ہے۔ اس اعتبار سے تھوڑا بہت قصور تم لوگوں کا بھی ہے۔"

"استغفراللہ!" وہ دہاڑا "مجھے تم سے ایسی بودی دلیل کی امید نہیں تھی۔ دنیا میں سب سے زیادہ انسان ہتھیاروں کے استعمال سے مرتے ہیں لیکن آج تک کسی نے ہتھیار سازی کو حرام قرار دیا نہ ہتھیار بنانے والوں کو قصوروار قرار دیا۔ ہتھیار دفاع کے لیے بنتے ہیں۔ تم رائفل کی گولی اپنے سینے میں اتار لو تو یہ ہتھیار بنانے والے کا قصور نہیں ہو گا۔ ہیروئن سے دوائیں بناؤ تو وہ جان بچانے کے کام آتی ہیں۔ انہیں نادر و نایاب سمجھا جاتا ہے۔ ہیروئن دشمن کو پلاؤ تو وہ چند روز میں تمہارا مطیع بلکہ غلام بن جاتا ہے لیکن تم یہ نشہ اپنے ہی بچوں کو پلانے لگو تو اس میں قصور کس کا ہو گا؟ یہ سراسر تمہارا لالچ اور تمہاری گمراہی ہے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" میں نے ہتھیار ڈالتے ہوئے کہا "شاید ہماری سوچ ہی بگڑی ہوئی ہے۔"

"شاید نہیں' یہ یقینی بات ہے۔" اس نے اپنی شہادت کی انگلی زور زور سے لہراتے ہوئے کہا "فوج' پولیس' قانون اور طاقت کے

ہونے ہوئے بھی تم کسی برائی کو پھیلنے سے نہیں روک سکتے تو یہ تمہاری اپنی خرابی ہے۔ کل کو تمہارے نوجوان اپنے سینوں میں چاقو کے پھل اتارنے لگیں تو تم چاقو بنانے والوں کو کوسنے لگو گے۔ ان سے کہو گے کہ وہ اپنا کاروبار بند کر کے بھوکے پیاسے مرنے لگیں؟ یہ عجیب مذاق ہے۔ جس دن تم ہیروئن خریدنا بند کر دو گے' پہلے اس کے دام گرنے شروع ہوں گے اور پھر ایک دن ہیروئن خود ہی ناپید ہو جائے گی۔ جب تک اس کی منڈیاں اور خریدار موجود ہیں' یہ کام دن دگنی رات چوگنی ترقی کرتا رہے گا کیونکہ اس سے ہزاروں غریبوں کی روزی وابستہ ہے۔"

بابائے معاشیات' آدم اسمتھ نے طلب اور رسد کا جو اصول اپنی کتاب میں درج کیا تھا وہ قدوز خان کو کسی تعلیم کے بغیر ازبر تھا۔ مجھے حیرت ہو رہی تھی کہ ہیروئن کے انسداد کا کام کرنے والے علاقائی اور بین الاقوامی اداروں کے اعلیٰ تعلیم یافتہ لوگ اس اصول پر غور کیوں نہیں کرتے تھے؟ ہیروئن کے معاملے میں وہ ہر معاشی اور اقتصادی اصول کو پس پشت ڈال کر منڈیوں اور خریداروں کے خاتمے کے بجائے پیداوار کے ہر منبع کو نیست و نابود کرنے پر تلے ہوئے تھے۔ شاید اس لیے کہ انہیں یورپ' امریکا یا آسٹریلیا میں پیدا نہیں ہوتی تھی بلکہ اس کی تمام تر عالمی پیداوار چند غریب ایشیائی ملکوں تک محدود تھی۔ انہیں کچلنے کے لیے وہ دولت سے لے کر دھونس دھمکی اور تشدد تک کا سہارا لینے کے لیے کربستہ تھے۔

اس بارے میں قدوز خان کا ذہن مکمل طور پر ہمارے سامنے آگیا تھا۔ ویسے بھی وہ موضوع جو اختیار کرتا جا رہا تھا' اس لیے میں نے اس کا بوجھل پن دور کرنے کے لیے اچانک ہنس پڑا۔ "ہم سب بلاوجہ جذباتی ہوتے جا رہے ہیں۔ ہم نے پورے پاکستان یا افغانستان کا ٹھیکا تو نہیں لیا ہوا ہے۔ تم جو کچھ کر رہے ہو محنت اور شوق سے کرتے رہو۔ ہمیں تم لوگوں کی روزی کے ذرائع پر اعتراض کرنے کا کوئی حق نہیں ہے۔ یہاں سے واپس جانے کے بعد ہم اپنے بااثر لوگوں سے بھی بات کریں گے کہ وہ ہیروئن کے خلاف میدان میں اتر آئیں۔"

"ہیروئن کے خلاف نہیں" اس نے فوری طور پر میری تصحیح کرتے ہوئے کہا۔ "اپنے ملک میں ہیروئن کے استعمال کے خلاف۔ تم یقین کرو کہ گئے گزرے مسلمان پر بھی مولوی کا زبردست اثر ہوتا ہے۔ تمہارے مولویوں نے ایک بار لوگوں کو یہ یقین دلا دیا کہ ہیروئن خنزیر کے گوشت سے زیادہ حرام ہے تو تمہارے لڑکے ہیروئن سے توبہ کرنی شروع کر دیں گے اور ہمارا سارا مال راستے میں رکے بغیر ولایت جانے لگے گا۔"

"ہم ایسا ہی کریں گے" میں نے اس کی ہاں میں ہاں ملاتے ہوئے کہا ورنہ حقیقت یہ ہے کہ مجھے اس کے دلائل سے پورا پورا اتفاق نہیں تھا۔ مذہب میں حلال اور حرام کے درمیان بہت واضح حد فاصل موجود تھی۔ جو اشیا حرام تھیں ... تھیں۔ ایسا نہیں تھا کہ کوئی کم حرام اور کوئی ... شراب پیتے تھے اور سور کا گوشت نہیں کھاتے تھے ... مذہب کے اعتبار سے کوئی خاص نکتہ نہیں تھا بلکہ اس ... کراہت سے بھی ہو سکتا تھا۔ اس قسم کی توجیہ ... نشہ وروں کو متاثر کر سکتی تھیں لیکن جدید تعلیم ... رکھنے والے' پڑھے لکھے نوجوانوں کو ہیروئن اور خنزیر کے ... سے نہیں ڈرایا جا سکتا تھا۔

"ہم مولویوں کی بات کر رہے ہو تو معلوم ہوتا ہے کہ ... کو بھی پورا مولوی سمجھ رہے ہو" سلطان شاہ نے بات ... نکال کر موضوع کو کسی اور پٹری پر ڈالنے کی کوشش کرتے ... کہا۔

"نعوذ باللہ!" اس نے اپنا داہنا کان مروڑ کر ... تمہارا دانتی انگلیاں مارتے ہوئے "بڑا معاملہ ... کہہ دیا؟ کل رات میں برف لینے آیا تو وہاں شراب کی ... تھی۔ مجھے معلوم ہے کہ فرزانہ اور روزینی شرابی ہیں۔ ان ... احمق مولوی سمجھ سکتا ہے؟"

"پھر ان کی بوتلیں کہاں ہیں؟" سلطان محمد نے ... سوال کیا اور سب زرک ہنس پڑے۔

"اوہ! تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ باتوں میں الجھ کر میں ... بھول گیا تھا" قدوز خان سیدھا ہو کر بولا "تم لوگوں پر رات بہت ... گزری ہے پھر صبح لڑائی جھگڑا ہو جانے کی وجہ سے ناشتے یا ... نوبت بھی نہیں آسکی۔ مجھے تمہارے لیے رکھ کر کچھ بندوبست ... چاہیے تھا کیونکہ باقاعدہ کھانا رات گئے تک ہی مل سکے گا ...
"فکر نہ کرو۔ ہم لوگ بھوک کے کچے نہیں ہیں" سلطان ... بے پروائی سے بولا "کھانا ملنے تک زبانی ٹروٹ ... کرتے رہیں گے۔ البتہ ان دونوں کے لیے ایک ... بندوبست نہ ہوا تو یہ جمائیاں لے لے کر ہمیں بیزار کر دیں ... کا نشہ ٹوٹنے لگے تو یہ دونوں فلسفی بن کر بور کرنے لگتے ہیں ...

قدوز خان کے دانت نکل پڑے "یہ اچھی بات ... سب آپس میں بہت بے تکلف ہو۔ میں انتظامات کا جائزہ ... ابھی چند منٹ میں واپس آتا ہوں۔"

یہ کہہ کر وہ اٹھا اور اسی ہال میں بنی ہوئی خواب گاہ ... سے ایک کی طرف بڑھتا چلا گیا۔

ہماری گفتگو کے دوران میں متعدد نشہ ... سب ان تمام خواب گاہوں میں جا چکے تھے اور شاید ... ساتھ ہی ان خواب گاہوں کی مناسب تزئین میں ... معروف ...

"آج میں تم میں ایک حیرت ناک تبدیلی دیکھ رہی ہوں ... خان کے چلے جانے کے بعد غزالہ نے سلطان شاہ سے ... لہجے میں کہا "کہیں تمہاری کایا پلٹ تو نہیں ہو گئی ہے؟"

"کیسی تبدیلی؟" غزالہ کے اس غیر متوقع وار پر وہ ہڑبڑا گیا۔ اس کی ویرا سے ہر وقت نوک جھونک چلتی رہتی تھی لیکن غزالہ اس کے ساتھ ہمیشہ سنجیدہ رہتی تھی۔ کسی کی حمایت کرنے کا موقع نہ مل سکے تو خاموش رہ کر اس کو دینے کی کوشش کرتی تھی۔ اس وقت غزالہ کے اچانک نے سلطان شاہ کو بہت زیادہ حیران کر دیا تھا۔

"باڑے سے نجات ملنے کے بعد تم خود فرزانہ کے لیے واڑا کا انکار کر رہے تھے اور اب تم نے دوسری بار اس کے لیے ہمدردی کرنے کی بات اٹھائی ہے۔ مجھے دال میں کچھ کالا لگ رہا ہے۔" غزالہ بولی۔

"میں نے زیبی کا بھی نام لیا تھا" سلطان شاہ مدافعانہ آواز میں بولا "جب کسی کو بھی فرزانہ کی پروا نہیں ہوتی تو پھر دال میں کالا کیا یہ تمہاری غلط فہمی ہے۔"

"کسی کو پروا ہو بھی نہیں سکتی" میں نے غزالہ کی بات اُچک لیتے ہوئے کہا "کیونکہ ابھی تک ہم چاروں ننگے پاؤں ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ فرزانہ کے لباس میں سے کیڑے نکالتے تم دونوں میں کسی نہ کسی قسم کی مصالحت ہو چکی ہے۔ بہتر ہوگا کہ تم خود ہی اس معاملے پر روشنی ڈال دو۔"

"میں فرزانہ کے لیے صبح بوتل اس لیے لایا تھا کہ اس کی دلجوئی کر سکوں۔ اس وقت ہم میں سے کسی کو بھی جنگل کا معلوم نہیں تھا۔ یہ ترنگ میں آئی ہوئی تھی اور میں اسے بھی کے لیے تیار کر رہا تھا" سلطان شاہ نے کھسیائے ہوئے انداز میں بات کرنے کی کوشش کی۔

"تو اس وقت فرزانہ کو کیوں پٹانا چاہتے ہو؟" میں نے تیکھے لہجے میں پوچھا۔

"فرزانہ کی نہیں، میں نے تم دونوں کی بات کی تھی تاکہ نکل سکے۔ اس وقت تم بھی یہی چاہ رہے تھے" وہ بے بسی سے بولا "معلوم ہوتا ہے کہ فرزانہ نے تم دونوں کو بھی اپنے ساتھ ملا لیا ہے۔"

"ایسی کوئی بات نہیں ہے" اس بار ویرا بول پڑی "ہم تینوں ایک دوسرے سے ملے ہوئے ہیں۔ بس تم ہی مجھ سے بڑھ کے مجھے چھونے سے پہلے باڑے میں خشک اور گندی گھاس میں رہنے والے کیڑے میرے بدن پر چڑھ رہے تھے تو تم نے انہیں ہٹانے سے صاف انکار کر دیا تھا اور بھاگ گئے تھے۔"

"تمہیں معلوم ہے کہ میں نامحرم عورتوں کے بدن کو ہاتھ نہیں لگاتا" سلطان شاہ کا سامنا ہوا کر بولا "وہ سب تمہارا فراڈ تھا۔ ورنہ کیسے ممکن ہے کہ تمہارے جسم پر کیڑوں نے یلغار کی ہوئی ہو اور ایک بھی چیونٹی تم تک بھی نہ آئی ہو؟"

"جنگل کے کیڑے بھی دیکھ بھال کر منتخب کرتے ہیں" میں نے کہا "خون چوسنے والا کیڑا بھی ہر ایک کو نہیں کاٹتا۔ ان ہی لوگوں کو تاک تاک کر پریشان کرتا ہے جن کا خون میٹھا ہو۔"

"یعنی میرا خون کڑوا ہے؟" سلطان شاہ مجھ پر آنکھیں نکالنے لگا۔

"میں نے تمہارے خون کو کچھ نہیں کہا، مچھروں کی مثال دی تھی۔ رات والے باڑے میں تو سرے سے مچھر ہی نہیں تھے۔ فرزانہ کو تنگ کرنے والے کیڑے شاید اس کی بو پر گئے ہوں گے۔"

"تو نہیں بدبو!" سلطان شاہ اتنی اونچی آواز میں بڑبڑایا کہ ویرا کو وہ تیوری چڑھا کر غصہ آ گیا۔

"اس سے پوچھو کہ یہ نامحرم عورتوں کو چھونے سے ڈرتا ہے تو چوروں کی طرح ان کا پیچھا کیوں کرتا ہے؟" ویرا نے تیکھے لہجے میں مجھ سے کہا۔ میں اس کی بات سننے کے بعد استفسار طلب نظروں سے سلطان شاہ کی طرف دیکھنے لگا۔

"یہ جھوٹ بول رہی ہے۔ ہم ہر وقت ایک دوسرے کے سامنے رہتے ہیں۔ غزالہ کسی ضرورت سے باہر جاتی ہے تو میں اس کے ساتھ باہر تک ضرور جاتا ہوں اور اسے ساتھ لے کر آتا ہوں لیکن فرزانہ غسل نہانے وغیرہ جاتی ہے تو میں جان بوجھ کر اس کے پیچھے نہیں جاتا۔ کیا پتا وہ مجھ پر کس وقت کوئی الزام لگا بیٹھے۔"

"میں نہیں، تم جھوٹے ہو" ویرا نے ترکی بہ ترکی جواب دیا "دو بچوں میں جیفا سرائے سے یہاں آتے ہوئے جب ہم سے بادو باراں کے طوفان میں گھرنے کے بعد غاروں میں پناہ لی تھی تو تم اندھیرے میں میرے پیچھے لگے ہوئے تھے۔ تم نے خود ذیبی سے اقرار کیا ہے کہ تم اندھیرے میں چھپ کر مجھے دیکھتے رہے تھے۔"

"میں شراب کے نشے میں دھت صندل خان کی کسی دست درازی کے خوف سے تمہاری حفاظت کر رہا تھا۔ میری نیک نیتی کو غلط رنگ دینے کی کوشش مت کرو۔ اس رات صندل خان کے عزائم اچھے نہیں تھے۔"

"جو ہاتھی پر سواری کا شوقین ہوتا ہے، وہ اسے اپنے قابو میں کرنا بھی جانتا ہے۔ وہ میری مرضی کے خلاف کوئی بھی حرکت کرتا تو میں ایک سیکنڈ کے ہزارویں حصے میں اسے بے ہوش کر سکتی تھی۔ تم جانتے ہو کہ مارشل آرٹس میں میری مہارت ہر شبہے سے بالاتر ہے پھر تمہیں میری حفاظت کرنے کی کیا ضرورت تھی؟"

"لعنت ہے میرے اوپر!" سلطان شاہ لاجواب ہو کر خود ملامتی پر اتر آیا اور جھنجھلاتے ہوئے لہجے میں بولا "اب کوئی تمہاری تمہیں زبردستی بھی اٹھا لے گیا تو میں اپنی آنکھیں بند کر لوں گا مگر اپنی جگہ سے نہیں ہلوں گا۔ میں نے تمہارے ساتھ نیکی کی اور تم میرے اسی فعل پر الزام تراشی کر رہی ہو۔"

"باتوں کا ہیر پھیر مت چلاؤ۔ ایک طرف تم میرے بدن کو ہاتھ لگانے سے ڈرتے ہو اور دوسری طرف صندل خان سے جلتے ہو۔

تمہارے بیٹھنے پر یہ سانپ لوٹ رہا ہوگا کہ میں اس کے بجائے تمہارے ساتھ جیپ میں کیوں نہیں گئی۔ یہ کھلی کھلی رقابت تھی۔ وہ تو غنیمت ہوا کہ میں نے اسے قابو میں کیے رکھا۔ ذرا سی بھی بے احتیاطی ہوتی تو تمہیں اپنے رقیب کو مارنے کا ایک معقول بہانہ مل جاتا۔" اسے کمزور پڑتا دیکھ کر وہ مزید حاوی ہونے کی کوشش کرنے لگی۔

"لاحول ولا قوۃ" سلطان شاہ اپنا سر جھٹک کر غرایا "اگر میں صندل خان کو اپنا رقیب سمجھ رہا تھا تو پھر بارڈر میں' میں نے تمہاری دل جوئی کی کوششیں کیوں نہیں کیں؟ تمہارے تو پورے لباس میں کیڑے ہی گھس گئے تھے۔"

"اصل بات یہی ہے" وہ ایک ایک لفظ پر زور دیتے ہوئے بولی "تمہارے رویے میں یہ تضاد کیوں ہے؟ میں اسی کا سبب جاننا چاہتی ہوں تاکہ تم سے اپنے مراسم اسی کے مطابق رکھوں۔"

"شاید میں پاگل ہوں جو بلاوجہ تم سے ہمدردی کرتا پھرتا ہوں۔" وہ بے زاری کے عالم میں بولا "میری خطا معاف کرو۔ آئندہ میں محتاط رہوں گا۔ تم چاہو تو ابھی اور اسی لمحے صندل خان کے پاس جا سکتی ہو۔"

"یہ صندل خان کا کیا ذکر ہو رہا ہے؟" اچانک میرے عقب سے قندوز خان کی آواز ابھری۔ شاید اس نے راہ داری میں آتے ہوئے سلطان شاہ کی زبان سے صندل خان کا نام سن لیا تھا۔

"وہ اچھا آدمی تھا اور ہمارا دوست بن گیا تھا" میں نے کہا "پتا نہیں اب وہ زندہ ہے یا مارا جا چکا ہے؟"

"اسے میں نے جنگ ختم ہونے کے بعد زندہ مگر زخمی حالت میں دیکھا۔" وہ قریب آکر بولا "مگر تم لوگ بہت سادہ لوح ہو کہ اسے اپنا دوست سمجھ رہے ہو۔"

"اس نے ہماری بہت دیکھ بھال کی تھی" میں نے کہا "وہ نہ ہوتا تو ہم یہاں بہت پریشان ہو جاتے۔"

"خیال میں بڑی قاب کو اوندھا دیکھتے ہی اس کی کھوپڑی بھنک گئی تھی۔ اس نے تم چاروں کو ایک قطار میں کھڑا کر کے تمہاری پنڈلیوں کو گولیوں کی باڑھ سے چھلنی کرنے کا ارادہ کر لیا تھا تاکہ تم چلنے پھرنے سے بھی معذور ہو جاؤ۔ مجھے معاملات کی نزاکت کا اندازہ تھا اس لیے میں وقت سے چند منٹ پہلے ہی خالی برتن لینے آگیا۔ میں نے اسے مشورہ دیا کہ پائندہ گل سے مشورہ کیے بغیر کوئی قدم اٹھانا مناسب نہیں ہوگا۔ غنیمت ہوا کہ اس نے میری بات مان لی اور تمہاری ٹانگیں بچ گئیں۔ بعد میں تمہیں چند گھنٹوں کے لیے لنگڑا کر جو تکلیف اٹھانی پڑی وہ ٹانگوں سے ہمیشہ کے لیے محرومی کے مقابلے میں کچھ بھی نہیں تھی۔" اس نے فخر آمیز مسکراہٹ کے ساتھ انکشاف کیا۔

"غنیمت ہے کہ پچھلی رات خیریت سے گزر گئی" میں نے ان سنسنی خیز لمحات کو یاد کرتے ہوئے پرخیال انداز میں کہا "ورنہ تم

ایمان داری سے سوچو کہ وہ پائندہ گل کا وفادار تھا اور
دیکھ کر بالکل صحیح بھڑکا تھا۔ صبغت اللہ باوردی
کسی جھونک میں ہمیں اپنا روایتی طریقہ اختیار
رے ڈالی تھی اور صندل خان الٹی قاب کا مطلب
تھا۔ تم اس کی جگہ ہوتے تو تمہارا رد عمل شاید
اس اکلوتے واقعے کے علاوہ صندل خان خوش
ہمارے ساتھ بہت مہربانی سے پیش آتا رہا تھا۔"

"تم اس سے اتنے ہی مانوس ہو تو فکر نہ کرو
خدمت پر مامور کر دیا جائے گا۔" اس کی آواز میں
ہو گئی "جنگ کا فیصلہ ہو جانے کے بعد اب وہ
ہو چکا ہوگا" یہ کہہ کر وہ واپس مڑ گیا "تم اب اپنے
آرام کرو۔ وہاں تمہاری آسائش کی ہر چیز موجود ہے۔"

ہم چاروں خاموشی سے اس کے پیچھے ہو لیے۔ وہ ایک
کے درمیانی دروازے میں داخل ہوا تو ہم اس کے ساتھ
گالان کے معیار کے مطابق وہ واقعی ایک شاندار خواب گاہ
جا سکتی تھی۔ جس طرح وہ قبائلی ہم لوگوں کے مقابلے میں
قد آور تھے اسی طرح ان کے یہاں ہر چیز ضرورت سے زیادہ
ملی۔ بڑے بڑے کمرے' سونے کے لیے بڑے بڑے تخت
لیے چار کے برابر ایک تنومند دیہاتی لباس اتنے ڈھیلے ڈھالے
ان میں بیک وقت دو آدمی سما سکیں۔ حد یہ تھی کہ ان کے کھانے
اور پینے کے برتن بھی غیر معمولی طور پر بڑے ہوتے تھے۔ اس
خواب گاہ کا پورا فرش قالین سے ڈھکا ہوا تھا۔ ایک
ساتھ قطار کی صورت میں تین بڑے تخت' ایک دوسرے
قدرے فاصلے پر بچھے ہوئے تھے۔ یہ تخت ہماری پچھلی خواب
والے چارپائی تختوں سے چھوٹے ہونے کے باوجود' ایک
ضرورت سے کہیں زیادہ بڑے تھے۔ ہر تخت پر ایک
اس پر سفید چادر بچھی ہوئی تھی۔ وہ پھولے ہوئے نرم
کے لحاف اور بھاری اونی کمبل اس کے علاوہ تھے۔
سرہانے ایک چوبی سپائی رکھی ہوئی تھی جس پر
خشک پھلوں سے لدی ہوئی ٹوکری' پانی سے بھرے ہوئے
گلاس کے علاوہ ووڈکا کی سر بمہر بوتل بھی رکھی ہوئی تھی۔

"مجھے اندازہ نہیں تھا کہ میرے آدمی اتنے
خان نے ہنستے ہوئے کہا "دیکھو تو" انہوں نے ہر بستر کے ساتھ
کی بوتل کا بندوبست کیا ہوا ہے۔ تم چاروں کی خواب گاہ
ہی لوازم سے آراستہ ہو چکی ہے۔"

"تین بستروں والا یہ کمرا ایک فوجی کے لیے
سلطان شاہ نے حیرت سے پوچھا۔ قندوز خان کی بدولت
سے وہ اچھی اور وہ ہر ایک کی لڑائی کو شاید یکسر فراموش کر چکا تھا۔

"ہمارا کوئی مہمان اکیلا نہیں ہوتا۔ اس کے ساتھ ایک
محافظ یا خدمت گار ضرور ہوتے ہیں جو دن رات اپنے

ساتھ رہتے ہیں۔ اسی وجہ سے تمہیں یہاں تین بستر نظر آرہے ہیں ورنہ عموماً یہ ایک مہمان کا کمرا ہے۔"

"چار بڑے بڑے کمرے اور باقاعدہ بیٹھک!" غزالہ فخریہ انداز میں بڑبڑائی "اتنا عیش و آرام ہمیں راس نہیں آسکے گا۔ میرا خیال ہے کہ اسی کمرے میں ایک بستر کا اضافہ کر دیا جائے تو ہم چاروں آرام سے گزارا کرسکتے ہیں۔"

ویرا نے فوراً ہی غزالہ کے خیال کی تائید کی اور قندوز خان بے انداز میں ہنس پڑا۔ مجھے محسوس ہوا کہ اس کی ہنسی میں تعجب کا خفیف سا عنصر شامل تھا۔

"شہر والے سب ایک جیسے ہوتے ہیں" ہنسنے کے بعد وہ سنجیدگی سے بولا "عبدالرحیم خان کی میت پر شہروں سے بائندہ گل کے تین مہمان آئے تھے تو وہ بھی ایک ہی کمرے میں رہے تھے۔ انہیں بڑے بڑے اور خالی کمروں سے خوف آرہا تھا۔ تم بھی شاید ڈر رہے ہو لیکن یقین رکھو کہ گلالان میں تم سب محفوظ رہا سمو ہو۔ تمہاری عورتوں تک پر کوئی بری نگاہ ڈالنے کی جرأت نہیں کرسکے گا۔ سب جانتے ہیں کہ اس وادی کے سردار کی مہمان عورتوں سے بدنگاہی کرنے والوں کی آنکھیں کالی رجلوں سے تڑوا دی جاتی ہیں۔"

"ہمیں پہلے بھی کوئی خوف لاحق نہیں تھا" میں نے بے پروائی سے کہا "شہری لوگ اپنی اپنی ذات کے خول میں بند رہنے کے بجائے 'ل جل' کر وقت گزارنا پسند کرتے ہیں۔ یہاں ہمیں ایک دوسرے سے ہنسنے بولنے کی سہولت حاصل رہے گی۔ ہر بات کو اپنے معیار سے پرکھنے کی عادت اچھی نہیں ہوتی۔"

"اوہ! تم برا مان گئے" وہ جلدی سے بولا "ہم لوگ بھی مردم بیزار نہیں ہیں لیکن بہت زیادہ میل جول سے جلد ہی اکتا جاتے ہیں۔ جاڑوں کی لمبی اور اندھیری راتوں میں جب ہم حجرے کے الاؤ روشن کرکے ان کے شعلوں پر سالم جانور بھونتے ہیں اور نقارے کی آواز پر رقص ناچتے ہیں تو ہم رات بھر وہاں سے نہیں ہلتے۔ عجیب کھیل تماشے ہوتے رہتے ہیں لیکن عام دنوں میں ایک شکاری کا خواب یہ ہوتا ہے کہ وہ کسی اونچی چٹان پر اکیلا بیٹھ کر اپنی بانسری بجا رہا ہو۔ اس کی بھری ہوئی رائفل پہلو میں رکھی ہو۔ اس کی نگاہیں ڈوبتے ہوئے سورج کی خون رنگ شعاعوں پر مرکوز ہوں اور دیکھتے ہی دیکھتے ہر طرف سے گہرے اندھیرے کی چادر اسے اپنی آغوش میں سمیٹ لے۔ فضا میں اس کی بانسری کے سُر گونج رہے ہوں یا پھر الّو بھیڑیوں کے ممیانے کی آوازیں۔ ان علاقوں میں بہت سے لوگ ہر رات کھلے آسمان کے نیچے سر ہانے الاؤ جلائے اسی طرح ننگی چٹانوں پر گہری نیند سو جاتے ہیں اور پھر اگلی صبح کے سورج کی کرنیں ہی انہیں بیدار ہونے پر مجبور کرتی ہیں۔"

"شاید تمہارے رومان میں بھی سورج' بانسری' رائفل' بھیڑیوں اور چٹانوں کے علاوہ کچھ نہیں ہے" ویرا نے اس کی باتوں میں دلچسپی لیتے ہوئے پوچھا۔ اس وقت تک ہم پانچوں قالین پر بیٹھ

جھکے تھے۔

اس کی آنکھوں میں بے نام سی اداسی اُتر آئی "تم ٹھیک کہہ رہی ہو۔ یہاں رہنے والوں کے رومان کی انتہا یہی ہے کہ کسی غیر منکوحہ عورت جیسی شجر ممنوعہ ہے۔ پہاڑوں میں منجمد زندگی گزارنے والے اسی خشک اور سنگلاخ رومان کے عادی ہیں لیکن باہر آنے جانے والوں کو یہ سب بہت بے کیف معلوم ہوتا ہے۔"

اس وقت میرا ذہن بائندہ گل کے ان تین مہمانوں میں اُلجھا ہوا تھا جو عبدالرحیم خان کی میت پر آئے تھے۔ قندوز خان کی زبان سے ان کا ذکر سنتے ہی میرا ذہن بدرو دادا کی طرف بھٹک گیا تھا۔ گلالان کے حالات ڈرامائی طور پر بدل چکے تھے اور ہمیں یہاں سے آزادی ملنے کے آثار بھی پیدا ہو چکے تھے مگر پھر بھی مجھے خلش تھی کہ بدرو دادا نے میری حمایت میں کوئی ذہنی رفت نہیں کی تھی۔ اس کی طرف سے مکمل خاموشی سے ایک ہی نتیجہ اخذ کیا جاسکتا تھا کہ عبدل اور ولی نے ہم سے مار کھانے کے بعد انتقام کے طور پر اپنے ذکا کو ہمارے بارے میں آگاہ نہیں کیا تھا۔

ویرا نے قندوز خان کی کمزوری بھانپ لی تھی اور شہروں کی ملی جلی رونقوں کے حوالے سے اس کے محرومی جذبوں سے بہت بے رحمی سے کھیل رہی تھی۔ میں خاموشی سے کسی رخنے کا منتظر رہا اور موقع ملتے ہی گفتگو میں اپنی ٹانگ اڑا بیٹھا۔ "چھوٹے خان کی غیر موجودگی میں باہر سے شرکت کرنے والوں میں بدرو بھی رہا ہوگا؟"

"وہی تو اپنے ٹرک میں لاش کو پہنچا سرائے تک لایا تھا" قندوز خان نے بلاتوقف جواب دیا "وہ ہمارے لیے بھی بہت اہم آدمی رہے گا۔ مگر تم اسے کیسے جانتے ہو؟"

"وہ میرا بہت پرانا دوست ہے۔ اسے علم ہو جاتا کہ بائندہ گل میرے پیچھے لگا ہوا ہے تو وہ درمیان میں پڑ کر مصالحت کی کوئی نہ کوئی راہ نکال ہی لیتا اور ہمیں یہاں تک کا سفر نہ کرنا پڑتا۔"

"پشاور سے اس کا پیغام آیا ہوا ہے" وہ چونک کر بولا "وہ بائندہ گل سے ملنا چاہتا تھا۔ ہم لوگ اپنے معاملوں میں مصروف تھے اس لیے جواب میں خاموشی اختیار کرلی۔ وہ کسی بھی وقت جھنجا سرائے پہنچ سکتا ہے۔ سردار صبغت اللہ کو حیرت ہے کہ وہ اتنی کم مدت میں دوبارہ یہاں کیوں آنا چاہ رہا ہے۔ اب بات سمجھ میں آئی کہ وہ تمہارے لیے سفارش لے کر آنا ہوگا۔ اسے کیا پتا کہ بائندہ گل بے چارہ اب مرحوم و مغفور ہو چکا ہے۔"

میری اور قندوز خان کی گفتگو کے دوران میں ریڑا کو وقت مل گیا اور اس نے پھرتی کے ساتھ ایک بوتل کھول کر تین گلاس صاف کرلیے۔ اس نے دو گلاس تیار کرلیے لیکن تیسرے کو خالی رہنے دیا۔

"میری اس سے ملاقات نہ ہو سکے تو تم اسے میرا سلام پہنچا دینا۔ تم سے معلومات حاصل کرنے کے بعد وہ ہماری پوری کہانی سمجھ جائے گا۔ یہاں گھنٹیوں والا قصہ نہ چل پڑا ہو تو ہماری

ساری اُمیدیں اسی کی ذات سے وابستہ تھیں۔ مجھے راستے میں معلوم ہوا کہ ہمیں اغوا کرکے یہاں لانے کے لیے اسی کا ٹرک اور عملہ استعمال کیا گیا تھا۔ یہ بات کراچی میں ہی معلوم ہو جاتی تو بات وہیں ختم ہو جاتی۔"

"فرزانہ خانم! تیسرا گلاس بھی بھر دو!" قندوز خان نے ویرا کے پلیٹ کو کھسکاتے ہوئے کہا "میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ جو شنگاری اردو بول لیتے ہیں' ان کا باہر آنا جانا لگا رہتا ہے اور ان پہاڑوں سے باہر نکلنے والے شراب کے جادو سے کسی طرح نہیں بچ سکتے۔ تھوڑی دیر تک میں بھی تمہارا ساتھ دوں گا۔"

ویرا شنگاریوں میں اپنا ایک اور ہم ذوق دریافت کرکے خوش ہو گئی۔

میں نے چند ثانیوں تک دیوار گیر مشعلوں کا جائزہ لینے کے بعد ایک سوچا سمجھا سوال کر ڈالا "مجھے حیرت ہے کہ ہیروئن سے بے تحاشا پیسہ کمانے کے باوجود پائندہ گل نے یہاں بجلی جیسی بنیادی سہولت فراہم کرنے کی کوشش نہیں کی۔ بجلی آجانے کے بعد تمہیں نہ صرف ان مشعلوں سے نجات مل سکتی ہے بلکہ تمہاری بستیوں میں ٹیلی وژن جیسی تفریحی سہولتیں بھی میسر آ سکتی ہیں۔"

"اپنے سوال کا جواب تم نے خود ہی دے ڈالا ہے" قندوز خان نے بھونڈے انداز میں' ایک ہی سانس میں آدھا گلاس خالی کرنے کے بعد کہا "بجلی بہت سی مصیبتوں کی جڑ ہے۔ پائندہ گل نے اس بارے میں سوچا تھا۔ اس کے کمرے میں ایک جنریٹر آج بھی پوشیدہ ہے۔ یہاں کے لوگ روشنی دینے والی شیشے کی گیندوں کو دیکھ کر حیرت زدہ رہ گئے تھے۔ پھر پائندہ گل نے اپنے جرگے کے ساتھ پوری چار راتوں تک بند کمرے میں ٹیلی وژن کے سارے پروگرام دیکھے اور فیصلہ کیا کہ یہاں بجلی تباہی پھیلا دے گی۔ لوگ کاہل اور کام چور ہو جائیں گے۔ یہاں جرائم ہونے لگیں گے اور عورتیں بالکل ہی بے لگام بلکہ آوارہ ہو جائیں گی۔ ننگی سنوری عورتوں کو نامحرم مردوں سے عشق و محبت کرتے ہوئے دیکھ کر وہ بھی آنکھیں لڑانے لگیں گی اور کچھ پتا نہیں چل سکے گا کہ کس کی کوکھ میں کس کا گناہ پروان چڑھ رہا ہے۔ یہ بے اعتباری خون کے رشتوں کو نگل جائے گی اور شنگارا ویلی کا امن و سکون غارت ہو جائے گا۔ بجلی کی روشنی کے ساتھ آنے والی اس بربادی کے امکان نے ہر ایک کو دہشت زدہ کر دیا۔ وہ جنریٹر پائندہ گل کے کمرے میں چھپا ہوا ہے اور شنگارا ویلی کا واحد ٹیلی وژن اسی حویلی کے ایک تہ خانے میں بند ہے۔ پائندہ گل نے ہنزہ میں آ کر روشن قمقموں کا تماشا ضرور دکھایا تھا لیکن ٹیلی وژن فی وی کو کانوں کان بھی خبر نہیں ہو سکی۔"

"یہ بہت عجیب بات ہے۔ تم لوگوں کی سوچ اسی قدر سو قیانہ رہی تو شنگارا ویلی میں دس خونی انقلاب بھی کوئی بڑی تبدیلی نہیں لا سکیں گے" میں نے ملامت بھرے لہجے میں کہا "بجلی تو ترقی کی ضمانت ہوتی ہے۔"

"بڑی تبدیلیوں سے ہم خود ڈرتے ہیں۔" وہ کسی جھجک کے بغیر بولا۔ "ترقی اپنے ساتھ تباہی بھی لاتی ہے۔ اس کا سب سے بڑا وار انسانوں اور انسانیت پر ہوتا ہے۔ ہمیں معلوم ہے کہ شنگارا ویلی میں ہم تم لوگوں سے ڈیڑھ دو سو سال پیچھے رہ گئے ہیں مگر ہم اس پُرمشقت زندگی سے خوش ہیں کیونکہ ہمیں اپنا دین اور قدیم روایات اپنی جانوں سے بڑھ کر عزیز ہیں۔ اپنی عورتوں کی شرم و حیا اور عصمت و عفت کو ہم کسی قیمت پر قربان نہیں کر سکتے۔ جب تک ہم زندہ ہیں' ان ہی مشعلوں کی روشنی میں اپنی شامیں گزارتے رہیں گے۔"

اپنی بات ختم کرتے ہی اس نے دوسرے گھونٹ میں اپنا گلاس خالی کر ڈالا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے اس جذباتی گفتگو نے یک بیک ہی اس کی پیاس بہت زیادہ بڑھا دی ہو۔

"فرزانہ بانو تو میں یہ کہوں گی کہ تم بڑے پن سے شراب پی رہے ہو۔" ویرا دلکش مسکان کے ساتھ بولی۔

اس نے اپنی پیشانی کو دونوں ہتھیلیوں میں دبا کر زور سے ہلایا پھر بولا۔ "نازک مزاج لوگوں کے ساتھ ہمیں بھی تکلف کرنا پڑتا ہے۔ جب شنگاری مل کر پیتے ہیں تو رنگ ہی کچھ اور ہوتا ہے۔"

"کیا شراب پینے کے ساتھ بوتلیں بھی چبا جاتے ہو؟" ویرا مسکائی۔ اس کی آنکھوں میں جھانکے جا رہی تھی۔

"کوئی خدمت گار نہ ہو تو شاید ہم بوتلیں بھی چبا ڈالیں' فرزانہ خانم!" وہ ویرا کی بات کا بُرا مانے بغیر اس کی طرف جھک کر بولا۔ "الگ الگ ہر شراب دیسی ہوتی ہے۔ ان سب کو ملا لو تو کمال ہو جاتا ہے۔ ایک خدمات گار بڑی سی بالٹی میں بھانت بھانت کی شرابوں کی کئی کئی بوتلیں اُلٹ کر انہیں چمچے کے ڈنڈے سے پانی میں گھولتا رہتا ہے اور ڈونگے سے ہمارے خالی پیالے بھرتا رہتا ہے۔ ہم بالٹی' ڈونگوں اور پیالوں سے پینے والے لوگ ہیں۔ یہ گلاس تو ہمارے پیالوں کے چوتھائی سے بھی چھوٹے ہیں۔"

میرے ہونٹوں پر بے ساختہ مسکراہٹ پھیل گئی۔ مجھے ایک بہت پرانا واقعہ یاد آ گیا تھا۔ وہ ہمارے پچھلے دن تھے۔ ایک دوست کو شراب نوشی کی تحریک ہوئی تو اسے پینے کے آداب کا مطلق علم نہیں تھا۔ بیئر کی بوتل چھپا کر بیت الخلا میں لے گیا۔ بوتل لوٹے میں خالی کی اور اسے پانی سے بھر دیا۔ لوٹے سے منہ لگا کر لوٹا خالی کر دینے پر بھی اسے سرور نہ آیا تو اس نے اندازہ لگایا کہ اس کے اعصاب بہت مضبوط تھے۔ کافی دنوں بعد اسے علم ہوا کہ بیئر میں الکحل کا تناسب ہر شراب سے بہت کم ہوتا ہے اور وہ خالص شکل میں پی جاتی ہے۔ پانی میں ملا کر نہیں۔ آداب مے نوشی سے واقف ہونے کے بعد موصوف اسکاچ کا دوسرا پیگ پیتے ہی جذبات زدہ ہو جایا کرتے تھے۔ میں نے اپنی زندگی میں لوٹے سے بیئر پینے کا وہ پہلا قصہ سنا تھا اور قندوز خان اپنے قبیلے میں بالٹی اور پیالوں کی داستان

سنا رہا تھا۔

"بابا لئی سے کاک ٹیل پینے کے بعد تم لوگوں کو کون سنبھالتا ہو گا؟" ویرا نے پُرتشویش لہجے میں پوچھا۔

"ایسی محفلیں روز روز نہیں سجتیں۔ ہم لوگ جب بھی کہیں بیٹھتے ہیں تو خود سے اٹھنے کی باری نہیں آتی۔ ہر ایک ہی شراب پی کر اپنی جگہ پر ڈھیر ہوتا چلا جاتا ہے۔ آخر میں بچنے والی شراب خدمت گار کے حصے میں آتی ہے اور وہ بھی بابا لئی اپنے معدے میں حلال کر کے وہیں اوندھا ہو جاتا ہے۔" وہ سرور کے عالم میں بتانے لگا۔ "جب تک شراب دل بھر کر نہ پی جائے مزہ آ ہی نہیں سکتا۔ تھوڑی بہت پینے کے بعد تو شنکاریوں کی کھوپڑیاں گرم ہو جاتی ہیں اور وہ پتھر کے بت بن کر رہ جاتے ہیں۔ انھیں وقت پر مزید شراب مل جائے تو ان سے بہتر لطیفہ گو اور خوش مذاق لوگ روئے زمین پر کہیں نہیں مل سکتے۔ دوسری صورت میں وہ کاٹھ کے الو سے بھی بدتر ہو جاتے ہیں۔"

"ایسے مواقع پر پائندہ گل کے تہ خانے والا ٹیلی وژن بھی دیکھا جاتا ہو گا؟" میں نے کریدا۔

"نہیں۔" اس نے تحقی سے کہا۔ "پائندہ گل اپنے جرگے کے ساتھ ہر روز تہ خانے میں جاتا تھا اور بہت دیر سے واپس آتا تھا۔ اس وقت فضا میں جھنجھری کی آہستی آواز بھی دور تک گونجتی تھی۔ میرا خیال ہے کہ وہ لوگ تہ خانے میں چھپ کر ٹیلی وژن دیکھتے تھے کیونکہ ان کے لیے شراب اور کھانے کی ساری چیزیں پہلے ہی رکھ دی جاتی تھیں۔ پائندہ گل کے اندر اُترنے کے بعد کسی کو اس تہ خانے میں جانے کی اجازت نہیں تھی۔ چھوٹے خان کی موت کے بعد سے اس نے اپنے پسندیدہ تہ خانے میں جانے کا سلسلہ ختم کیا ہوا تھا۔ کبھی کبھی میرا دل بہت مچلتا ہے لیکن گاؤں میں کسی نے آج تک ٹیلی وژن کی صورت نہیں دیکھی۔ پشاور سے وی سی آر اور ایک پشتو فلم لا کر یہاں کے مردوں کو دکھا دی جائے تو مجھے پورا یقین ہے کہ سارے شنکاری بدمست ہاتھیوں کی طرح بے قابو ہو جائیں گے۔ تمہاری پشتو فلموں میں بے حجاب عورتوں کے ناچ؟ الامان! مجھے تو حیرت ہوتی ہے کہ سینماؤں میں تماشائی بے قابو ہو کر پردے سے کیوں نہیں لپٹ جاتے۔ میں کبھی کوئی پورا ناچ نہیں دیکھ سکا۔ پتا نہیں سرحد کی کس تحصیل میں یہ سب ہوتا ہو گا۔"

"تم اپنا دل چھوٹا نہ کرو۔" ویرا نے دوبارہ اس کا گلاس لبریز کرتے ہوئے کہا۔ "اب صبغت اللہ یہاں کا سردار ہے۔ وہ پائندہ گل کی ہر چیز پر قابض ہے۔ تم روز ٹیلی وژن دیکھ سکو گے۔ چاہو تو تم کابل یا پشاور سے وی سی آر اور کچھ پشتو فلمیں بھی لا سکتے ہو۔ اب تمہیں ہر طرح کی آزادی حاصل ہو جائے گی۔"

"صبغت اللہ بہت سخت آدمی ہے۔ وہ تو روشنی کا کٹر مخالف ہے۔ میرا تو خیال ہے کہ وہ اب تک جنریٹر اور ٹیلی وژن کو توڑ پھوڑ کر برباد کر چکا ہو گا۔ وہ صاف کہتا ہے کہ پہلے لوگ گانا سننے کے لیے رات کے اندھیرے میں چوروں کی طرح منہ چھپا کر گانے والیوں کے کوٹھے پر جاتے تھے۔ آج ٹیلی وژن نے ان کوٹھوں کو ہی دنیا کی ہر کوٹھی میں پہنچا دیا ہے۔ ماں باپ، میاں بیوی، بہن بھائی کی کوئی شرم یا چوری باقی نہیں رہی۔ سب ایک ساتھ بیٹھ کر ان مراثیوں کو دیکھتے اور سنتے ہیں اور ان کی تعریفیں کرتے ہیں۔ اس میٹھے زہر نے انھیں اتنا بے حس اور بے غیرت بنا دیا ہے کہ اب انھوں نے برائی کو برائی نہیں بلکہ اچھائی سمجھنا شروع کر دیا ہے اور یہ قیامت قریب ہونے کی ایک نشانی ہے۔ ایسے سب لوگ کندۂ جہنم بنائے جائیں گے۔ صبغت اللہ دوسروں سے چھپ کر کوئی کام نہیں کرے گا۔" اس مرحلے پر وہ اچانک ہی میری طرف متوجہ ہوا تو اس کی آنکھیں کسی اندرونی جذبے کے تحت چمک رہی تھیں۔ اس نے قدرے نیچی آواز میں مجھ سے پوچھا "یہ بات ابھی تک میری سمجھ میں نہیں آسکی کہ تمہاری اور سردار صبغت اللہ کی پرانی شناسائی کہاں سے نکل آئی۔ وہ نقاب لگا کر تم سے ملا تو بالکل اجنبی تھا لیکن آج تم دونوں کا آمنا سامنا ہوا تو تمہارے درمیان رمزیہ گفتگو شروع ہو گئی۔ یہ بات رہ رہ کر میرے دماغ پر کچوکے لگا رہی ہے۔"

"تم اپنے سردار کے بارے میں متجسس ہو رہے ہو؟" میں نے ہلکے سے طنز سے کہا۔ "شاید تم یہ بات فراموش کر بیٹھے ہو کہ اس نے مجھے ماضی کو بھول جانے کی ہدایت کی تھی۔"

"نہیں، نہیں! میری کیا مجال کہ میں سردار صبغت اللہ کے بارے میں تجسس کر سکوں۔" اس نے بوکھلائے ہوئے انداز میں کہا اور دونوں ہاتھوں سے اپنا منہ پیٹنے لگا۔ ویرا نے اس کے دونوں ہاتھ پکڑنے کے لیے آگے بڑھنے کا ارادہ کیا مگر میں نے آنکھ کے اشارے سے اسے روک دیا اور خاموشی سے اس کا تماشا دیکھتا رہا۔

"نہیں، نہیں، یہ ہرگز نہیں ہو سکتا۔" چند ثانیوں بعد وہ اپنے سر کو جھٹکتے ہوئے بھرائی ہوئی آواز میں بولا۔ "کیسے ہو سکتا ہے کہ میں اپنے سردار کی باتوں کا کھوج لگاتا پھروں؟ تم بھول جاؤ کہ میں نے تم سے کچھ پوچھا تھا۔"

"تم فکر مت کرو۔ یہ بات یہیں ختم ہو گئی۔" میں نے مربیانہ انداز میں اس کی پشت پر ہلکی سی تھپکی دیتے ہوئے کہا۔ "میرا فرض تھا کہ سردار صبغت اللہ کی ہدایت تمہیں یاد دلا دوں۔ تم اس کے باوجود اصرار کرتے تو میں پوری کہانی تمہارے سامنے دہرا دیتا۔ اس سے مجھے کوئی فرق نہیں پڑتا تھا۔"

قدوز خان نے مناسفانہ انداز میں اپنا سر ہلاتے ہوئے اپنا گلاس غٹاغٹ خالی کر دیا جس کے نتیجے میں اس کی دونوں آنکھوں میں ہلکی سی نمی تیرنے لگی پھر وہ وہاں سے اٹھ گیا۔

"کہاں چل دیے؟" سلطان شاہ نے حیرت سے پوچھا۔

"تھوڑی دیر تک ہمارا ساتھ نہیں دو گے؟"

"میرا دل مجھے ملامت کر رہا ہے کہ میں نے پہلے ہی دن اپنے سوار کی ہدایت بھلا دی۔" اس کی آواز دل گرفتہ ہو چکی تھی۔ "میں باہر جا کر دوسرے کام دیکھوں گا۔ اگر صندل خان اس قابل ہوا تو میں تمہاری دیکھ بھال کے لیے اسے یہاں بھیج دیتا ہوں۔ تمہیں اُس سے ڈرنے یا شرمندہ ہونے کی کوئی ضرورت نہیں۔"

"ہو سکے تو جانے سے پہلے اسی کمرے میں چوتھے بستر کا بندوبست بھی کرا دینا تاکہ ہم سب یکجا رہ سکیں۔ رات بھر کی تھکان کے بعد اب ہم تھوڑی دیر سونا چاہیں گے۔" سلطان شاہ نے کہا اور وہ اثبات میں سر ہلاتا ہوا ہمارے کمرے سے نکلتا چلا گیا۔

"اس وقت تم نے اس کی دکھتی رگ پر ہاتھ ڈال دیا۔" اس کے چلے جانے کے بعد غزالہ بولی۔ "ویسے مجھے بھی تمہاری اور صبغت اللہ کی گفتگو سن کر بہت حیرت ہوئی تھی۔ وہ کس ماضی کا ذکر کر رہا تھا؟"

"صبغت اللہ نے اپنے ماما زاد بھائی کو ایک جگہ نوکر رکھوایا تھا۔" میں نے افغا کے ہیڈ کوارٹرز 'ریڈلائن' کا نام لیے بغیر وارادانہ لہجے میں کہا۔ "میں نے اسے بس ایک دفعہ ہی دیکھا تھا لیکن آج دوبارہ دیکھتے ہی اسے پہچان لیا۔"

"ایک جگہ کیوں کہہ رہے ہو؟" ویرا جھنجلائی ہوئی آواز میں بولی۔ "کھل کر ویڈ لائن کا نام کیوں نہیں لیتے؟ اب تو یہ بات کھل ہی چکی ہے کہ تم نے اُن کے ساتھ مل کر انہیں مروایا تھا۔"

"اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا کہ وہ کون سی جگہ تھی۔" میں نے ڈھٹائی سے کام لیتے ہوئے کہا۔ "ہماری نسلی سک کے لیے ہم اس ادارے کو ویڈ لائن کہہ لیتے ہیں۔ صبغت اللہ کے کزن کو اپنے نامعلوم دشمنوں کا خوف تھا اور وہ کراچی میں کوئی ایسی کمین گاہ ڈھونڈ رہا تھا جہاں وہ لوگ نہ پہنچ سکیں۔ افغا مشکوک ماضی رکھنے والے لوگوں کو ہمیشہ خوش آمدید کہتی رہی تھی، اس لیے اسے چوکیدار رکھ لیا گیا۔ وہ اپنی ڈیوٹی ختم کرنے کے بعد بھی وہیں رہتا تھا۔"

"یہ بہت معمولی سی بات تھی۔ اس کے لیے صبغت اللہ کو رازداری کی ضرورت کیوں محسوس ہوئی؟" اس بار ویرا نے سوال کیا تھا۔ "تمہاری نگاہوں میں اپنے لیے شناسائی کی جھلک دیکھتے ہی صبغت اللہ نے غیر معمولی ردعمل کا مظاہرہ کیا تھا۔ شاید اسے امید نہیں تھی کہ تم اسے پہچان لو گے۔"

"ماضی کے حوالے سے میرے اور اس کے درمیان وہی ایک مشترکہ معاملہ تھا۔ صبغت اللہ کے ذہن میں کوئی دوسری بات رہی ہو تو میں اس سے ناواقف ہوں۔" میں نے نئے پیکٹ سے ایک سگریٹ منتخب کرتے ہوئے کہا۔

"یہ ادھر پیچھے کیا ہے؟" غزالہ اس کمرے کے عقبی دروازے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے اٹھ کھڑی ہوئی۔ باقی لڑکیوں نے بھی اس کا ساتھ دیا کیونکہ ہر ایک ہی اپنی جائے قیام کا تفصیلی جائزہ لینے میں دلچسپی رکھتا تھا۔ اس کام کے لیے وہ وقت بہت موزوں تھا۔

اُس کمرے کا پچھلا دروازہ ایک چھپر سے ڈھکے ہوئے برآمدے میں کھلتا تھا۔ اس سے آگے کھلا صحن تھا جو پتھروں کی دیوار سے گھرا ہوا تھا۔ اس برآمدے میں دو اس سمت کی تمام خوابگاہوں کے دروازے کھلتے تھے۔ آگے جا کر وہ برآمدہ صحن کے اس حصے میں ختم ہو جاتا تھا جہاں غسل خانے وغیرہ بنے ہوئے تھے۔ وہ بندوبست بہت اچھا تھا۔ کمروں میں رہنے والے لوگ وسطی ہال میں داخل ہوئے بغیر عقبی دروازوں سے کہیں بھی آ جا سکتے تھے۔ ہم لوگ واپسی میں وسطی ہال سے گزر کر اپنے کمرے میں پہنچے تو دو تنومند شناوری وہاں چوتھا بستر بچھا رہے تھے۔

ان لڑکوں کے فارغ ہونے تک ہم چاروں ڈرائی فروٹ کھاتے رہے۔ مجھے اور ویرا کو واڈکا کے ساتھ لذیذ بادام اور نمکین پستے بہت لطف دے رہے تھے کیونکہ ہمارے معدوں نے فریاد کرنی شروع کر دی تھی۔

قندوز خان ہمیں نہ بھی بتاتا تو یہ بہت سامنے کی بات تھی کہ پورے گالان کے ساتھ اس حویلی میں بھی رات بھر کشیدگی کی فضا طاری رہی تھی اور سورج طلوع ہونے کے ساتھ ہی خوش دلی کی ابتدا ہو گئی تھی۔ گھنٹوں طویل لڑائی کا اختتام اس وقت ہوا جب باسندہ گل موت کے گھاٹ اتر دیا گیا لیکن جنگ ختم ہونے کے ساتھ ہی مُردوں کی تدفین اور زخمی ہونے والوں کی دیکھ بھال کا مسئلہ چل پڑا تھا۔ لڑنے والوں کا تعلق ایک ہی قبیلے سے تھا اور شاید ان میں نسبی کی رشتہ داریاں بھی تھیں۔ اس لیے جیتنے والوں کے لیے یہ ممکن نہیں تھا کہ وہ ان لاشوں اور زخمیوں کو بھول بھال کر اپنی فتح یابی کا جشن منانا شروع کر دیں۔ جب تک وہ دونوں طرف کے مُردوں کو ٹھکانے نہ لگا لیتے، کھانے پینے کی باقاعدہ تیاریوں کا امکان ہی نہیں تھا۔ میرا اندازہ تھا کہ آدھی رات سے پہلے کھانا ملنے کے کوئی آثار نہیں تھے۔ بہتر یہی تھا کہ ہم لوگ اس دوران میں اپنی نیند پوری کر لیتے۔ ویرا فیروزا گلاس خالی کر کے عقبی دروازے کی طرف چلی تو ہم تینوں نے الگ الگ بستر سنبھال لیے جو بہت نرم اور آرام دہ تھے۔

ویرا خاصی دیر بعد آئی تو بالکل تازہ دم تھی۔ اس کی زبانی پتا چلا کہ غسل خانوں میں تازہ پانی سے بھرے ہوئے ڈرم موجود تھے اور غسل خانوں کی تعداد بھی خوابگاہوں کے برابر تھی۔ وہ خوش خبری ایسی تھی کہ ہم فوراً ہی بستر چھوڑنے پر مجبور ہو گئے۔

اس بار ہمیں واقعی مہمان سمجھا جا رہا تھا کیونکہ پچھلے برآمدے میں چوکھٹ کے ساتھ تولیوں کے چار جوڑے بھی رکھے ہوئے تھے۔ ان میں سے ایک جوڑا گیلا تھا جو شاید ویرا نے استعمال کیا تھا۔

غسل اور دھلی میں اُلٹے ہوئے پیروں میں چپلیں ڈالنے کے بعد

بہت زیادہ زخمی ہوئی کیونکہ اب ہم گالان کی کڑ کڑاہٹ سے محفوظ رہ سکتے تھے۔ ہم تینوں اجتماعت اس سمت میں چل پڑے جدھر قتل خانے اور قہوہ خانے واقع تھے۔

○☆○

گہری نیند سے میری آنکھ کھلی تو کمرے کی فضا میں حیوانی بو پھیلی ہوئی تھی۔ میں نے کسل مندی کے عالم میں دیوار پر جھلی کی طرف سر گھمایا تو دوبرا اپنے تخت پر ایک شکاری کے ساتھ بیٹھا نظر آیا اور فوراً ہی میرے ذہن پر چھایا ہوا خمار کافور ہو گیا۔

اس شکاری کی پشت میری طرف تھی اس لیے میں اسے نہیں پہچان سکا لیکن باز اور لباس سے وہ واضح طور پر کوئی شکاری ہی نظر آ رہا تھا۔

"کس سے باتیں ہو رہی ہیں؟" میں نے تخت سے اٹھ کر اونچی آواز میں سوال کیا تو وہ دونوں ہی چونک کر میری طرف متوجہ ہو گئے۔ اس وقت میں نے اسے فوراً پہچان لیا تھا۔ وہ صندل خان تھا۔

اس کا بازو زخمی تھا۔ بائیں کلائی پر بھی پٹی بندھی ہوئی نظر آ رہی تھی۔ اس نے ہلکی مسکراہٹ کے ساتھ شکست خوردہ لہجے میں کہا۔ "مجھے تم لوگوں کی خدمت اور دیکھ بھال پر مامور کیا گیا ہے۔"

"اور تم ابھی ایک بار پھر الٹا لٹکا دو گے!" میں نے اپنے بستر سے اترتے ہوئے خوش دلی سے کہا۔

"رات گئی بات گئی۔ اب اسے بھول جاؤ۔ میں پوری طرح سوار صبغت اللہ کا وفادار رہوں۔ پورے گالان نے اس کے ہاتھ پر بیعت کر لی ہے اور تم اس کے خاص مہمان قرار دیے جا چکے ہو۔" اس نے کہا۔

"میں مذاق کر رہا تھا۔" میں نے اس کے قریب پہنچ کر اس کے زخموں کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔ "ہمیں تم سے کوئی شکوہ نہیں ہے۔ بتاؤ کہ تمہارے زخم کیسے ہیں؟ کلائی کی ہڈی تو سلامت ہے نا؟"

"دو چار دن میں سب ٹھیک ہو جائے گا۔ ہم لوگوں کے زخم حیرت ناک سرعت کے ساتھ بھرتے ہیں۔ یہ اچھا کیا، تم لوگوں نے نیند پوری کر لی۔ میں تو کل رات سے پلکیں بھی نہیں جھپکا سکا ہوں۔"

"تمہارا دن ڈھلے کافی دیر ہو چکی ہے۔" میں نے اپنی کھڑکی سے باہر پھیلی ہوئی تاریکی کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔ "اس وقت باہر کیا ہو رہا ہے؟ لوگوں کے کیا حال چال ہیں؟"

"سب ٹھیک ٹھاک ہے۔ ہم لوگوں میں سب سے بڑی خوبی یا خرابی یہ ہے کہ ہم جس بات کو درست سمجھتے ہیں اس کے حق کی خاطر پوری قوت سے لڑتے ہیں اور اگر ہار جاتے ہیں تو پوری خندہ پیشانی سے اپنی شکست تسلیم کر کے خود کو فاتح حریف کے حوالے کر دیتے ہیں۔ ستاسی شکاریوں کی تدفین کے بعد چولہے جلا لیے گئے ہیں، تنور روشن ہونے والے ہیں۔ اب جلد ہی سب کی شکم پری کا سلسلہ شروع ہو جائے گا۔"

"جیتنے والے جشن بھی منائیں گے؟" میں نے رازدارانہ سرگوشی میں سوال کیا۔

لمحہ بھر کے لیے اس نے گہری نظروں سے مجھے گھورا پھر بولا۔ "نہیں، قبیلوں کی لڑائیوں میں مرنے اور مارنے، جیتنے اور ہارنے والے ایک دوسرے سے اتنے قریب ہوتے ہیں کہ فتح بھی سوگوار ہو کر رہ جاتی ہے۔ ستاسی لاشوں میں یہ شناخت کرنا مشکل ہے کہ کون کس کے ساتھ تھا۔ ستاسی شکاریوں کے خون کا نذرانہ دے کر پادوائی اقتدار میں آ گئے ہیں۔ اللہ اُن کا اقتدار مستحکم کرے اور ہماری زمین کو جلد ہی ایسی کسی اور خوں ریزی کا سامنا نہ کرنا پڑے!"

ستاسی انسانوں کی موت کے ذکر پر میرا دل بھاری ہو گیا۔ وہ جنگ جس بنا پر لڑی گئی تھی، اس کے لحاظ سے وہ بہت بھاری جانی نقصان تھا۔ جنگ کے بعد شکاریوں کے ردِعمل کے بارے میں جو کچھ کہہ رہا تھا، اس سے قندوز خان کی باتوں کی تائید ہوتی تھی مگر وہ باتیں میری سمجھ سے بالاتر تھیں۔ ابھی کسی کے خون کا پیاسا ہونا اور اگلے ہی لمحے میں اس کا شیدا و قربان ہو جانا انسانی فطرت کے خلاف تھا۔ انسان کا رویہ مشینی کبھی بھی نہیں ہو سکتا۔ یہ ممکن ہی نہیں ہے کہ ایک بٹن دبا کر انسان کو کسی سے نفرت پر ابھارا جائے اور دوسرا بٹن دبا کر اسے اسی فرد یا شے سے محبت کرنے پر مجبور کر دیا جائے۔ بظاہر یوں معلوم ہوتا تھا کہ شکاریوں نے اپنی نسل کا نسل معدوم ہو جانے کے خوف سے وہ معاشرتی سمجھوتہ کر لیا تھا اور زبان سے بھی اسی کا اظہار و اقرار کرتے رہتے تھے ورنہ ان کے دلوں کا حال اندر ہی اندر سلگنے والے آتش فشانوں سے مختلف نہیں ہو سکتا تھا۔

"تمہاری سوچ بہت اچھی اور دعا بہت معصومانہ ہے۔ تم لوگوں کے بارے میں میں یقین سے کچھ نہیں کہہ سکتا لیکن شہروں میں لوگ بہت کینہ پرور ہوتے ہیں۔ ایک بار کسی خرابی کی بنیاد پڑ جائے تو برسوں جھگڑے چلتے رہتے ہیں۔ لوگ دلوں میں کدورت چھپائے اپنے حریفوں کی گھات میں لگے رہتے ہیں۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔

"ہم لوگ بھی عام انسانوں سے مختلف نہیں ہیں۔" اس کے لہجے میں ہلکی سی تلخی در آئی۔ "عبدالرحیم خان ادراکیا تو یا خندہ گل آخری سانس تک اس کے انتقام کو نہیں بھول سکا تھا لیکن بعض معاملات میں جبراً سمجھوتے کرنے پڑتے ہیں، اپنی انا اور خود پرستی کو خاک میں ملانا پڑتا ہے۔ یہ جنگ بھی ایسے ہی معاملات میں شامل تھی۔ چالیس برس پہلے ہمارے بزرگوں نے شکار وادی کو ہمیشہ آباد رکھنے کے لیے جو فیصلے کیے تھے، ہم آج بھی اُن پر عمل

کرتے ہیں۔ شاید تمہیں یہ معلوم نہ ہو کہ سورج ڈھلنے تک اگر کسی ایک فریق کا جوان مارا جاتا تو یہ لڑائی برابری پر ختم جاتی۔ ہماری آپس کی جنگیں ایک سورج کی روشنی میں لڑی جاتی ہیں۔ سورج غروب ہوتے ہی فائرنگ بند ہو جاتی ہے اور جرگہ بیٹھ جاتا ہے۔ لڑائی اگلے دن جاری نہیں رہتی بلکہ دونوں فریق حکمرانی کے دعوے دار بن جاتے ہیں۔"

جو مثال میں نہیں دے پا رہا تھا، وہ اس نے خود دہرا دی تھی۔ اس کی وہ گفتگو دلچسپ ہونے کے ساتھ ہی اس کے دلی جذبات کی بھرپور غمازی کر رہی تھی۔ میں نے بات آگے بڑھانے کے لیے حیرت سے کہا۔ "ایک دن کی لڑائی کا تصور بہت عجیب ہے۔ کیا یہ بھی تمہارے بزرگوں کا فیصلہ تھا؟"

"ہاں!" اس نے پرخیال انداز میں فضا میں کسی نقطے کو گھورتے ہوئے کہا۔ "چالیس برس پہلے اس وادی پر پیرکوٹ والے حکمران تھے۔ مرحوم پائندہ گل کے باپ نے پیرکوٹوں کے خلاف ہتھیار اٹھائے تو گیارہ روز تک پوری شگار اویلی خون اور بارودی شعلوں میں نہائی رہی۔ ساڑھے تین سو جوان مارے گئے تو دونوں طرف کے بڑے بابلا اٹھے۔ انہیں صاف نظر آ رہا تھا کہ شگاری آپس ہی میں ٹکرا کر فنا ہو جائیں گے۔ انہوں نے عورتوں کی سفید چادریں لہرا لہرا کے دونوں حریفوں کو خون ریزی سے روکنا چاہا لیکن سب کے سروں پر خون سوار تھا۔ گیارہویں شام سردار شہباز پیرکوٹی مارا گیا تو ہماری تاریخ کی وہ بدترین جنگ بند ہوئی۔ اس لڑائی نے پوری وادی کو لہولہان اور بدحال کر دیا تھا۔ اس بربادی کے بعد سارے قبیلوں کے بزرگ نئے سردار خستہ گل کے پاس آئے، جرگہ بھی بیٹھ گیا اور تین دن بعد وہ فیصلے کیے گئے جو آج بھی یہاں رائج ہیں۔ وہ تباہی اس قدر بھیانک تھی کہ خستہ گل کی موت پر یہاں کسی شورش نے سر نہیں اٹھایا اور اس کا بڑا بیٹا پائندہ گل یہاں کا سردار بن گیا۔ چالیس برس بعد آج سرداری کے لیے پہلی لڑائی ہوئی ہے اور خوشی کی بات ہے کہ شگاریوں کو اپنے بزرگوں کے کیے ہوئے فیصلے یاد ہیں۔ ہماری یہ عہد پر حق اپنا رنگ ضرور دکھائے گی اور سردار صبغت اللہ انصاف سے سرداری کرے گا۔"

"باورانیوں کے بعد میں تمہاری زبان سے پیرکوٹیوں کا ذکر سن رہا ہوں۔ اس وادی میں کتنے قبیلے آباد ہیں؟"

"شگار اویلی میں چھوٹے اور بڑے بائیس قبیلے آباد ہیں لیکن سب مل جل کر رہتے ہیں اور ایک دوسرے کی رسوم و روایات کا پورا پورا احترام کرتے ہیں۔" اس نے لمحہ بھر سوچنے کے بعد جواب دیا۔

"اور گالان میں کون سا قبیلہ رہتا ہے؟" میں نے اگلا سوال کیا۔

"گالان اس وادی کا پایہ تخت ہے۔ یہاں شگار اویلی کا سردار اور اس کا خاندان وغیرہ رہتا ہے۔ آج کی جنگ ہارنے کے بعد مرحوم پائندہ گل کے خاندان اور قبیلے والے یہاں سے اپنی پرانی بستی کی طرف کوچ کر جائیں گے جہاں سے وہ چالیس برس پہلے آئے تھے اور گالان کی بستی کو باوران والے آباد کریں گے۔"

"تو تم بھی ان ہی کے ساتھ چلے جاؤ گے؟" میں نے ... سا سوال کیا۔

"نہیں، میں پرانے سردار کا لشکری تھا، جب تک نیا سردار مجھے فارغ نہ کرے میں گالان سے نہیں جا سکتا۔" اس کی آواز پرخیال اور ذو معنی ہو گئی اور وہ آہستگی سے بولا۔ "کاش! سردار صبغت اللہ مجھے فارغ ہی کر دے۔"

"کیوں؟ کیا تم نئے سردار سے خوش نہیں ہو؟" میں نے اس کے قریب سرک کے سرگوشی میں پوچھا۔

"یہ خوشی اور ناخوشی کی بات نہیں ہے۔ مجھے میرے بڑوں کے فیصلے نے باندھا ہوا ہے لیکن میں ایک عام انسان ہوں۔ میں نے ساری عمر مرحوم پائندہ گل کی خدمت اور حفاظت کی۔ اس کا نمک کھاتا رہا۔ وہ میرا محسن اور مربی تھا۔ میں جب تک یہاں رہوں گا گالان کا ہر سنگ ریزہ مجھے اس کی یاد دلاتا اور خون کے آنسو رلاتا رہے گا۔ میرے لیے یہاں سے چلے جانا ہی میرے حق میں بہتر ہوگا۔" وہ دھیمی آواز میں بولتے بولتے یک بیک بہت زیادہ جذباتی ہو گیا اور رقت سے اس کی آواز رندھنے لگی۔ اس کی کیفیت دیکھ کر میرے ہاتھ پاؤں پھول گئے۔

"خود پر قابو رکھو، صندل خان!" میں نے اسے دلاسا دیتے ہوئے کہا۔ "روزنوں میں سے کسی نے تمہیں مرحوم کے لیے روتے دیکھ لیا تو تمہارے ساتھ ہم بھی صبغت اللہ کے عتاب میں آ جائیں گے۔"

اس نے جلدی سے اپنے دامن سے اپنی آنکھوں میں آئی ہوئی نمی خشک کر لی اور دل گرفتہ آواز میں بولا۔ "ڈرو نہیں، ٹھکرائے جانے والوں کی نگرانی نہیں ہوتی۔ دیکھو! اگر ... شبہ بھی ہوتا تو میں ہرگز اپنے دل کی بات زبان پر نہ لاتا لیکن ... ڈر رہا ہوں کہ کہیں تم صبغت اللہ یا لندوز خان سے میری مخبری کر دو۔"

"تم بالکل فکر نہ کرو۔ یہ بات آگے نہیں جائے گی۔ ہم ... ان حالات سے بہت پریشان ہیں۔" اس کے دل میں نئے سردار کے خلاف بغض و عناد کے جذبات پرورش پا رہے تھے اس لیے ... نے اسے اپنے ہاتھ میں رکھنا ضروری سمجھتے ہوئے کہا۔ مجھے ... تھی کہ میری چھیڑ چھاڑ نے اسے پھٹ پڑنے پر مجبور کر دیا تھا۔

"میں تم پر کیسے اعتماد کر لوں؟" اس نے میری آنکھوں ... جھانکتے ہوئے سوال کیا۔ "تم نے کھانے کے بعد بڑی ... صبغت اللہ باورانی ہی کو کوئی پیغام پہنچانے کے لیے ... تھی۔"

"اب تو سارا کھیل تمہارے سامنے آ گیا ہے۔ گھنٹیوں والے پجاری کب سے پائندہ گل کے خلاف تیاریاں کر رہے تھے۔ اس اندرونی بغاوت میں ہمارا کیا کردار ہو سکتا تھا؟ ہم پادرائنوں کے کس کام آ سکتے تھے؟"

"کچھ نہ کچھ ضرور تھا۔" وہ بے اختیاری سے بولا۔ "ورنہ یہ کیسے ممکن تھا کہ وہ موت دفنانے سے پہلے تم کو ویران باڑے سے نکال کر اس مہمان خانے میں پہنچا دیتے؟ میں تمہیں ایک بات اور بتا دوں کہ سردار پائندہ گل کو شکست نہ ہوتا تو آج کی لڑائی کا نقشہ ہی کچھ اور ہوتا۔ وہ آخر میں اپنے کمرے سے نکلا تھا اور صبغت اللہ نے اس پر اپنا پورا میگزین خالی کر کے جنگ جیت لی۔ وہ صبغت اللہ کو اپنے مقابل دیکھ کر سر جھکا رہ گیا تھا۔"

"ہم پر یہ مہربانی قندوز خان نے کی ہے۔" ویرا اچانک ہی بول گئی اور میں سمجھ گیا کہ اسے صندل خان کے ذہن کی دھند صاف کرنے کے لیے کوئی مضبوط نکتہ سوجھ گیا ہے۔ وہ کہہ رہی تھی۔ "اس نے الٹی قاب پر تمہاری برہمی اور ہماری حرکت بھی دیکھی تھی۔ اسے قلق تھا کہ ہم لوگ اپنی ایک اتفاقی حماقت کی وجہ سے پادرائنوں کے حامی سمجھ لیے گئے ہیں۔ پچھلی رات کو جب گھنٹیوں کا شور تیز ہوا تو سارے محافظ ویران باڑے سے چلے گئے تھے اور ہم دونوں عورتوں نے اپنے ساتھیوں کے پیر کھول کر انہیں اس حقوت سے نجات دلا دی تھی۔ پھر ہم نے چند ہتھیار تلاش کر لیے اور وہیں اندھیرے میں دبک کر اپنے انجام کا انتظار کرنے لگے۔ باڑے پر ایک راکٹ گرا تو ہمیں راہ داری میں گھسنا پڑا۔ ہمیں کچھ پتا نہیں تھا کہ حویلی میں کیا ہو رہا ہے۔ کچھ لوگ راہ داری میں ہماری طرف آئے تو ہم نے اپنی جانوں کے خوف سے اُن پر فائر کھول دیا۔ ہم کو مطلق علم نہیں تھا کہ وہ کس کے حامی تھے۔ بعد میں قندوز خان نے بتایا کہ ہمارے ہاتھوں مرنے اور زخمی ہونے والے پائندہ گل کے حامی تھے جو باڑے میں گھس کر باہر فرار ہونا چاہتے تھے۔ اللہ ہمیں معاف کرے، ہم سے وہ سب بے خبری میں ہوا لیکن قندوز خان اس بات سے بہت خوش ہوا کہ ہم نے صبغت اللہ کی حمایت میں ہتھیار اٹھائے تھے۔ ان دو باتوں کی وجہ سے ہم اس مہمان خانے میں نظر آ رہے ہیں۔" اس دوران میں نوفل اور سلطان شاہ بھی بیدار ہو چکا تھا۔

صندل خان اس کا ایک ایک لفظ بہت غور سے سن رہا تھا۔ اس کے خاموش ہونے پر اداسی سے بولا۔ "میں تم کو اسی لیے پسند کرتا ہوں کہ تم بہت معصوم اور بھولی بھالی ہو۔ سادگی سے ہر بات بتا دیتی ہو۔ تم نہ بتاتیں تو دو چار دن میں مجھے پتا چل جاتا کہ وہ راستہ کس نے روکا ہوا تھا۔ شاید تمہیں اندازہ نہیں کہ حویلی کا سب سے اہم مورچہ تم ہی نے سنبھالا ہوا تھا۔ اس باڑے کے ایک ذخیرہ خانے میں آگ لگانے والے بموں کی پیٹیاں چھپی ہوئی تھیں۔ اگر وہ ہمارے ہاتھ آ جاتے تو پادرائنوں کے جسموں میں آگ لگ جاتی اور وہ بری طرح پسپا ہو جاتے لیکن افسوس کہ تم نے اپنی حفاظت کے خوف سے کسی کو ادھر نہیں جانے دیا اور ہم ہار گئے۔"

"تم بھول رہے ہو تمہاری ہار بار بار نہیں ہوئی۔" میں نے کہا۔ "سردار پائندہ گل کے مارے جانے کے بعد تم نے ہتھیار ڈالے ہیں۔ صبغت اللہ اسی گھات میں تھا۔ اس واقعے کو کسی بھی طرح نہیں ٹالا جا سکتا تھا۔"

"یہ بات تمہاری سمجھ میں نہیں آ سکے گی۔" اس کی مایوسی اور گہری ہو گئی۔ "سردار پائندہ گل اپنے کمرے میں محصور تھا۔ وہ باہر اپنے لشکریوں کے پیر اکھڑنے کی خبر سننے کے بعد ان کو حوصلہ دینے کے لیے باہر آیا تھا اور مارا گیا۔ اگر وہ بم ہمارے ہاتھ لگ گئے ہوتے تو پاہر ہمارا پلہ بھاری رہتا اور سردار پائندہ گل کو باہر آنے کی ضرورت پیش نہ آتی۔ پٹتے ہوئے پادرائنوں کا حوصلہ بڑھانے کے لیے صبغت اللہ کو سامنے آنا پڑتا اور ہمارے حامی باغیوں میں اس کی حیثیت پہچانتے ہی اسے مار گراتے۔ اس جنگ کا نقشہ تم لوگوں نے اپنی بے وقوفی سے پلٹا ہے۔ خیر جو ہو گیا سو ہو گیا۔ اب اسے لوٹانا ناممکن ہے۔ کاش! صبغت اللہ تمہارے اس احسان کا بدلہ دے سکے۔"

اس کے انکشاف سے میری کھوپڑی سن ہو کر رہ گئی۔ شاید ان لوگوں کے ذہن میں جنگی اسکیم کا خاکہ پہلے سے تیار تھا اور قندوز خان نے صبغت اللہ سے ملنے والی ہدایات کے عین مطابق الٹی قاب دیکھتے ہی صندل خان کو فوری کارروائی سے روک کر ہمیں حروک باڑے میں لے جانے کا مشورہ دیا اور صندل خان نے سردار پائندہ گل کی تائید حاصل کرتے ہی ہمیں اس ویران احاطے میں بھجوا دیا۔ اس کے وہم و گمان میں بھی نہیں رہا ہو گا کہ سردار پائندہ گل اور اس کے وفاداروں پر وہ رات بھاری گزرنے والی ہے۔ پھر جب گھنٹیوں کا شور تیز ہوا تو ہماری نگرانی پر مامور سنتری حویلی میں بلوا لیے گئے۔ اس حسین موقعے سے فائدہ اٹھا کر قندوز خان نے ہتھیاروں کا وزنی تھیلا ہمارے حوالے کر کے وہ محاذ ہمیں سونپ دیا۔ شاید حویلی کے اندر ان کے پاس قابل اعتماد نفری کی کمی تھی جب کہ ہم بڑی قاب کو الٹ کر انہیں اپنی پوری حمایت کا یقین دلا چکے تھے۔ صبغت اللہ نے بہت چالاکی کے ساتھ ہمیں سردار پائندہ گل کے خلاف استعمال کر ڈالا تھا۔ اگر صندل خان ہم سے نہ کھلتا تو ہمارے فرشتوں کو بھی علم نہ ہو پاتا کہ ہم نے گھنٹیوں والوں کے لیے کیسا عظیم کارنامہ انجام دیا تھا۔

"صبغت اللہ کے تیور اچھے نہیں ہیں۔" میں نے اس سے چند گھنٹے پہلے ہونے والی ملاقات کو یاد کرتے ہوئے رازدارانہ سرگوشی میں کہا۔ "اگر اس نے فوری طور پر ہمیں یہاں سے روانہ ہونے کی اجازت نہیں دی تو ہم کچھ اور سوچنے پر مجبور ہو جائیں گے۔ ہم غیر معینہ مدت تک اس مہمان خانے میں قید نہیں رہ سکتے۔"

"یہ بڑی سفاک سرزمین ہے۔ یہاں تم کچھ نہیں کر سکو گے۔ اگر تم شہر میں میرے اخراجات اٹھانے کی ذمے داری قبول کرو تو پھر سوچنے کا کام مجھ پر چھوڑ دو۔ یہ لوگ تمہیں تمہاری مرضی کے خلاف یہاں نہیں روک سکیں گے۔"

میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ چہرے پر جو تھکن لگ رہی تھی میرے سان و گمان میں بھی نہیں تھا کہ پہاڑوں سے گھری ہوئی اس بے رحم وادی میں کوئی شکاری ہمارا دوست اور ہمدرد بن جائے گا۔

"اخراجات کی فکر نہیں، ہم تمہیں مالا مال کر دیں گے۔" میں نے بے جوشی کے ساتھ کہا۔

"پھر یہ بات طے ہے۔" اس نے اپنا داہنا ہاتھ میرے ہاتھ میں دے دیا۔ صندل خان کی سخت، کھردری اور چوڑی ہتھیلی میں میرے ہاتھ کی ہڈیاں چیخ اٹھیں۔ میری انگلیوں کا دباؤ اس کا کچھ نہیں بگاڑ سکا تھا۔

"ایک بات بتاؤ!" اس سے مفاہمت ہو جانے کے بعد اچانک ہی غزالہ اسے مخاطب کر بیٹھی اور وہ پوری طرح غزالہ کی طرف متوجہ ہو گیا۔ وہ قدرے توقف کے بعد بولی۔ "میں نے سنا ہے کہ شنگھرا کے بزرگ اس علاقے میں بجلی کی فراہمی کے کٹر مخالف ہیں۔ پھر یہاں ہیروئن کیسے بنتی ہوگی؟ اس کی تیاری کے لیے کچھ بجلی آلات تو ناگزیر ہوتے ہیں۔"

"پہلے اس کام کے لیے تم زوازو والے جاپانی جنریٹر استعمال کیے جاتے تھے۔ جن غاروں میں ہیروئن بنائی جاتی تھی وہاں عام لوگوں کا داخلہ یا گزر منع تھا۔" وہ بتانے لگا۔ "اب بگڑتے ہوئے حالات کی وجہ سے ہیروئن سازی کا کام ایسے بند فوجی ٹرکوں میں منتقل کر دیا گیا ہے جو زخمیوں کو لے جانے کے لیے استعمال ہوتے ہیں۔ فولادی کیبن والے وہ روسی ٹرکوں کے انجن جنریٹر بھی چلاتے ہیں۔ ان ٹرکوں پر خاکی رنگ پھیر کر انہیں شنگھرا ولی کی حدود سے باہر، پہاڑوں میں چھپا دیا گیا ہے۔ ان کی حفاظت کے لیے چار چھپروں میں مسلح محافظ رہتے ہیں اور وہی محافظ انجنوں کے لیے پیچھے سے ڈیزل لاتے ہیں۔ کیمپ تیار ہونے کے بعد قافلے پہنچا دی جاتی تھی اور پھر سردار با خدہ گل اسے آگے بڑھا دیتا تھا۔"

"یعنی وہ لوگ مستقل طور پر وادی سے باہر پہاڑوں میں رہتے ہیں؟" غزالہ نے حیرت سے پوچھا۔

"ہاں، خطرات بڑھ جانے کی وجہ سے ایسا بندوبست ضروری ہو گیا تھا۔" وہ بولا۔

"خطرات؟" سلطان شاہ نے حیرت سے دہرایا۔ "ان آزاد علاقوں میں کیسے خطرات ہو سکتے ہیں؟"

"پہلے ہیروئن سازی کے لیے بھاری حوصلہ افزائی کی گئی تھی۔" اس نے تلخی سے کہا۔ "باہر سے آنے والے ماہروں نے ہمارے لوگوں کو افیم سے ہیروئن بنانے کے طریقے سکھائے مگر اب یہ نشہ ان کے ملکوں میں مقبول ہو گیا ہے تو وہ چاہتے ہیں کہ ہم اس نفع بخش کام کو ختم کر دیں لیکن وہ بھول گئے ہیں کہ وقت کا پہیہ الٹا نہیں چلایا جا سکتا۔ انہیں معلوم ہے کہ شنگھرا ولی میں افیم کاشت ہوتی ہے اور اس سے ہیروئن بنتی ہے۔ ان کے جاسوس طیارے ٹرکوں کا پتا چلانے کے لیے وادی پر نیچی پروازیں کرتے ہیں۔ سنا ہے کہ انہوں نے پاکستان میں افیم اور ہیروئن پر قابو پانے کے لیے جبری کام بھی کروائے ہیں۔ ہم ڈرتے ہیں کہ کہیں وہ جہازوں سے اپنی مسلح چھاپہ فوج ان پہاڑوں میں نہ اتار دیں۔ اسی خوف سے ہم نے ہیروئن بنانے کا کام وادی سے باہر منتقل کر دیا ہے۔"

وہ قندوز خان کی سنائی ہوئی ادھوری کہانی کا بقیہ حصہ تھا۔۔۔ لوگ جدید دنیا سے بالکل کٹ کر اپنے حال میں مست رہنے کے لیے کوشاں تھے لیکن پھر بھی وہ بیرونی دباؤ سے آزاد نہیں تھے۔ انہیں غیر ملکیوں کی طاقت اور عملی برتری نے خوف میں مبتلا کیا ہوا تھا۔ صندل خان جن خدشات کا اظہار کر رہا تھا وہ بے بنیاد نہیں تھے۔ جو لوگ ہیروئن کے خلاف عالمی مہم کی سربراہی کر رہے تھے، ان کے ہاتھ بہت لمبے تھے۔ وہ کسی خوف کے بغیر شنگھرا ولی میں بیٹھے بٹھائے فوجی کارروائی کر سکتے تھے مگر اطمینان کی بات یہ تھی کہ اس وقت تک وہ لوگ عملاً افغانستان یا اس کے قرب و جوار میں موجود نہیں تھے جب کہ شنگھرا ولی پر دھاوا بولنے کے لیے انہیں قریب اس کے علاقے میں کسی اڈے یا ٹھکانے کی شدید ضرورت تھی۔ اس کے بغیر وہ اس پہاڑی وادی کے لیے کوئی حقیقی خطرہ پیدا نہیں کر سکتے تھے۔

سلطان شاہ شاید ان امکانات سے بے خبر تھا اسی لیے وہ صندل خان سے پوچھ رہا تھا۔ "اگر وہ لوگ ایسی مخالفت پر کمربستہ ہیں تو وہ تمہارے ان بیرونی ٹرکوں کا بھی سراغ نکال لیں گے۔"

"نہیں نشانہ بنانا اتنا آسان نہیں ہوگا۔ اجنبیوں کے لیے ان پہاڑوں میں قدم قدم پر موت اپنا جال پھیلائے بیٹھی رہتی ہے۔ نئے لوگوں کو یہاں پھونک پھونک کر چلنا پڑتا ہے کیونکہ ہماری وہ گاڑیاں بہت تیزی کے ساتھ اپنی جگہ بدل سکتی ہیں۔" اس راستے سے بہت دور اور الگ تھلگ ہیں جو چھتا مرانے سے یہاں تک کے سفر میں تم نے دیکھا ہوگا۔ ان پر کوئی گزرا اوقت نقل تجارتی محافظوں کے پاس ڈشمن کو مار بھگانے کے لیے؟ مشین گن جو کندھے پر رکھنے والے لانچروں سے فائر کیے جاتے ہیں۔"

اس کے دل و دماغ پر ویرانے نے ایسا سحر طاری کیا ہوا تھا کہ وہ ویرانہ کو راست کو معصوم اور بھولی بھالی قرار دے چکا تھا۔ وہ اپنے اس پر اپنی گرفت مضبوط رکھنے کے لیے اس کے ساتھ الٹے سیدھے ساتھ ہی تنگی کرنی شروع کر دی ہے۔ کراچی سے اپنے اغوا کے بعد اس وقت مجھے پہلی بار اطمینان ہوا تھا کہ ہماری حکمت عملی کامیاب ثابت ہوئی تھی اور ہم بیک وقت نئے سردار اور اس کے ایک باغی کا اعتماد جیتنے میں کامیاب ہو گئے تھے۔

میں نے سوچا کہ میں صندل خان سے صبغت اللہ کے

بیاناور بھائی" ارسلا خان کا ذکر چھیڑوں۔ مجھے یقین تھا کہ اس نام سے ہم کوئی نہ کوئی عجیب کہانی وابستہ رہی ہو گی ورنہ صبغت اللہ اسے کراچی میں کوئی معمولی نوکری دلانے کے لیے مانتا۔ بے محروم نہ رہ جاتا لیکن میں نے اپنے اس خیال کو خود ہی مسترد کر دیا۔

اس وقت تک ہم نے صندل خان کو یہ کامیاب تاثر دیا تھا کہ صبغت اللہ اور اس کے حواریوں سے ہماری کوئی دلی قربت نہیں تھی بلکہ ہم بارا خانی میں اس کے آلۂ کار بن گئے تھے جس کے نتیجے میں اس نے ہمیں بعض فوری مراعات سے نوازا تھا۔ اگر اس موقع پر میں ارسلا خان کا پرانا ذکر چھیڑتا تو صندل خان یہ سوچنے پر مجبور ہو جاتا کہ مہینوں پہلے شکارا ولی سے کوچ کر جانے والے ارسلا خان سے میرا کیا تعلق تھا۔ وہ صبغت اللہ کا قریبی رشتے دار تھا اس لیے صندل خان کو یہ شبہ ہو سکتا تھا کہ میری اور صبغت اللہ کی کوئی واقفی شناسائی ہے جسے میں اس سے چھپا رہا ہوں۔ یہ ایک بات اسے ہم چاروں سے بدظن کر دینے کے لیے بہت کافی ہوتی اور ہم اس اجنبی ماحول میں ایک مضبوط خیالی سہارے سے محروم ہو جاتے۔

ویرا اپنے اس سفر کی یادوں کو دہرا رہی تھی جو اس نے ٹکا سرائے سے وہاں تک پہنچنے کے لیے طے کیا تھا۔ وہ بہت زیادہ خواب ناک انداز میں شکارا ولی کے فطرتی حسن اور مناظر کی تعریف کر رہی تھی۔ اسے وہ تمام سزائیں سنسنی خیز اور ہیجان انگیز معلوم ہو رہی تھیں جو باشندہ گل نے اپنی سرکش رعایا کے لیے نافذ کی ہوئی تھیں۔ واویلوں والی میت پر بین اور نوحہ کرنے والی ماتم گسار عورتوں کو تنہا کر کے چالیس روز تک برہنہ بھائیوں کے ساتھ دربدر ذلیل و خوار کرنا، بیرونی رشتے والوں کو بیچنے تک سنگلاخ زمین میں دفن کر کے بھوکے ریچھوں سے نچوانا اور بدنگاہ مردوں کی آنکھوں کو کالی چیلوں سے نکلوانا اسے اچھوتا اور تحیر خیز معلوم ہو رہا تھا اور صندل خان اپنے محبوب و مرحوم سردار کی وہ توصیف سن کر ویرا پر نظروں ہی نظروں میں قربان ہوا جا رہا تھا۔

سلطان شاہ کے بشرے سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ اسے ان دونوں کا باہمی رویہ بری طرح کھل رہا تھا۔ جوں ہی ویرا نے اپنی بات ختم کی وہ براہ راست صندل خان سے مخاطب ہو گیا۔ "یہ کون خاص چیلوں کا ذکر ہو رہا ہے؟ میرا تو خیال ہے کہ ساری ہی چیلیں کالی ہوتی ہیں۔ میں نے اپنی پوری عمر میں بھی کوئی سفید چیل نہیں دیکھی۔ ہاں ابابیلوں کی بات ذرا مختلف ہے۔"

"تمہارا مشاہدہ بہرحال کمزور ہے۔" صندل خان سے پہلے ویرا بول پڑی۔ "عام چیلیں کالی نہیں بلکہ سرمئی ہوتی ہیں اور ان میں بھی کہیں کہیں قدرتی رنگ کی آمیزش ہوتی ہے۔ وہ دور سے سیاہ نظر آنے کے باوجود گہرے کالے رنگ کی نہیں ہوتیں۔ کالی چیل تو چیز شاذ و نادر ہو گی۔"

"تم اپنی قابلیت مت جھاڑو۔" میں نے سوال صندل خان سے کیا تھا۔" سلطان شاہ چڑ کر بولا۔

"یہ ٹھیک کہہ رہی ہے۔" صندل خان نے ویرا کی تائید کی۔ "اتنی وضاحت تو شاید میں بھی نہیں کر سکتا تھا۔" پھر وہ ویرا سے مخاطب ہو گیا۔ "تمہیں چیلوں کے بارے میں اتنی معلومات کیسے حاصل ہیں؟"

"یہ کون سی خاص معلومات ہیں؟" سلطان شاہ نے پھر اپنی ٹانگ اڑا دی۔ "جس کے پاس کرنے کے لیے کوئی کام نہ ہو وہ دو چار گھٹے چیلوں کو دیکھتا رہے۔ ان کے بارے میں اس سے زیادہ جان جائے گا۔"

"تم فرزانہ کے ساتھ زیادتی کر رہے ہو۔" صندل خان نے احتجاج کیا اور مستفسرانہ نگاہوں سے ویرا کی طرف دیکھنے لگا۔

"جب میں یورپ میں تھی تو مجھے چیلیں پالنے کا خبط ہو گیا تھا۔" ویرا نے سلطان شاہ کو ستانے کے لیے معصومانہ سنجیدگی سے کہا۔ "اسی زمانے میں میں نے ان کے بارے میں بہت کچھ سیکھا تھا۔"

"مرحوم سردار کو یہ جان کر بہت خوشی ہوتی۔" صندل خان نے حسرت سے کہا۔ "دراصل کالی چیلیں اسی نے پالی ہوئی تھیں۔ وہ صرف مینڈک یا پھر ہمارے لیے ذبح ہونے والے جانوروں کی آنکھیں کھاتی تھیں۔ میں نے بس ایک بار ہی وہ بھیانک منظر دیکھا تھا۔ ایک کالی چیل کو پنجرے سے نکال کر بند کمرے میں چھوڑا گیا پھر مجرم کو اندر دھکیل دیا گیا۔ چیل فوراً ہی اپنے پنجے نکال کر اس کے چہرے پر حملہ آور ہوئی اور اس کے ہاتھوں کو زخمی کر کے اپنے دونوں پنجوں سے اس کی آنکھیں نکال لے گئی۔ وہ بدنصیب زندہ بھی گاؤں میں چھپا پھرتا ہے۔ حیرت کی بات یہ ہے کہ اسے اندھا کرنے کے بعد چیل نے دوبارہ اس کے بدن کے کسی حصے پر حملہ نہیں کیا اور ایک کونے میں بیٹھ کر اس کی دونوں آنکھیں کھاتی رہی۔ مرحوم سردار عبرت ناک سزائیں دینے میں اپنا ثانی نہیں رکھتا تھا۔"

شاید وہ گفتگو اور تھوڑی دیر تک مزید آگے بڑھتی لیکن اسی وقت فضا کھانوں کی اشتہا انگیز خوشبو سے مہک اٹھی۔ بھنے ہوئے گوشت کی بو ہر خوشبو پر غالب تھی۔ ہم سب ہی ہمہ تن گوش ہو گئے۔

میرا خیال تھا کہ ہمارا کھانا اسی خواب گاہ میں پہنچایا جائے گا لیکن چند ساعتوں کے بعد ایک ملازم نے اندر کی سمت والے دروازے سے نمودار ہو کر رکھ دیا اور صندل خان نے فوراً ہی اپنی جگہ چھوڑ دی۔ "ذرا برابر والے کمرے میں کھانا تمہارا انتظار کر رہا ہے۔"

ہماری طرح صندل بھی صبح سے بھوکا تھا۔ اس لیے ہم نے ساتھ کھانے میں شریک ہونے سے گریز کرنا چاہا لیکن وہ ویرا کے اصرار کو نہیں ٹال سکا۔ وہ ہماری ضرورت کی کوئی بھی چیز فراہم کرنے کے لیے مستعد کھڑے ہوئے تھے۔

"گزشتہ چوبیس گھنٹوں میں یہ پہلا کھانا ہے جو میسر آیا ہے۔" میں نے صندل خان سے کہا۔ "یہ دونوں بھی جنگل سے نکلے ہوئے اور بھوکے ہوں گے۔ انہیں بھی ساتھ بٹھا لو۔ کھانا بہت زیادہ ہے۔"

"اپنا پیٹ بھرو اور ان فضول باتوں کو چھوڑو۔" صندل خان نے قدرے تیزی سے کہا۔ "یہاں کچھ بچ گیا تو یہ بعد میں کھالیں گے ورنہ انہیں لنگر سے کھانا ملے گا۔ یہ مہمانوں کے ساتھ نہیں بیٹھ سکتے۔"

میں اس کی بات پوری ہونے سے پہلے ہی کھانے سے انصاف کرنے میں مصروف ہو چکا تھا۔

"آرام سے پیٹ بھرلو اور یہ بھی سن لو کہ کھانے کے بعد تمہیں نئے سردار کے پاس جانا ہے۔" تھوڑی دیر بعد صندل خان نے وہ انکشاف کرکے مجھے چونکا دیا۔ "وہ صرف تم سے ملنا چاہتا ہے۔"

"یہ خبر تمہیں کب اور کیسے ملی؟" میں نے بے تکلفی سے پوچھا کیونکہ دونوں شکاری خدمت گار اردو سے بے بہرہ نظر آرہے تھے۔

"کھانے کی اطلاع دینے والے نے بتایا تھا لیکن میں نے شروع میں یہ ذکر کرکے تمہاری بھوک خراب کرنے سے گریز کیا تھا۔" وہ تندوری نان کے ساتھ نمکین گوشت کا ایک بڑا سا پارچہ نگلنے کے بعد بولا۔

اس کے بعد کھانے کے دوران میں خاموشی رہی۔ سب پورے انہماک سے کھانے میں مصروف رہے۔ اچھی طرح شکم سیر ہونے کے بعد میں نے سگریٹ سلگائی تو دیا نے بھی میرا ساتھ دیا۔ میرے لیے صبغت اللہ کی وہ طلبی غیر متوقع نہیں تھی۔ جب اس سے میری ملاقات ہوئی تو اس نے میری آنکھوں میں شناسائی کی جھلکیاں دیکھ کر مختصر طور پر بات ختم کردی تھی۔ شکاریوں کی بھیڑ میں وہ مجھ سے زیادہ باتیں کر بھی نہیں سکتا تھا۔ میرا خیال تھا کہ وہ اسی معاملے پر کچھ گفتگو کرے گا اور پھر ہماری روانگی کا معاملہ طے پا جائے گا۔

خدمت گار برتن وغیرہ سمیٹ کر لے گئے تو میں صندل خان کے ساتھ اٹھ کھڑا ہوا۔

"میری روانگی تک کوئی مسئلہ کھڑا نہ کردینا۔" میں نے خشمگیں نظروں سے سلطان شاہ کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "آج تم فرزانہ سے کچھ زیادہ ہی الجھ رہے ہو۔"

"یہاں اگر بدمزگی کا امکان ہو تو فرزانہ کو بھی اپنے ساتھ لے چلتے ہیں۔" میری پریشانی سے آگاہ ہوتے ہی صندل خان نے اپنی تجویز پیش کردی۔ "تمہیں سردار صبغت اللہ کے پاس تنہا جانا ہوگا۔ جب تک تم وہاں سے فارغ ہوگے اتنی دیر میں میں فرزانہ کو حویلی اور کالی بیلوں والے پنجرے کی سیر کرا دوں گا۔"

"نہیں، اس کی ضرورت نہیں ہے۔" سلطان شاہ فوراً ہی خشک لہجے میں بول پڑا۔ "ہمارے درمیان اتنے زیادہ اختلافات نہیں ہیں کہ ہم تھوڑی دیر بھی سکون سے نہ رہ سکیں۔" پھر وہ مجھ سے مخاطب ہوگیا۔ "تم بے فکر ہو کر صندل بھائی کے ساتھ جاؤ۔ چاہو تو واپسی میں فرزانہ کے بدلے حویلی کی سیر بھی کرتے آنا۔"

دریا رباں رہ کر صندل خان کو اپنے قابو میں کرنے کے ساتھ ساتھ سلطان شاہ کو جلانے کی کوشش بھی کررہی تھی۔ اسی لیے صندل خان کے ساتھ اس کا رویہ فیاضانہ تھا۔ ورنہ وہ خود بھی اس شکاری سے ایک مخصوص فاصلہ برقرار رکھنا چاہتی تھی۔ اس نے بھی سلطان شاہ کی رائے کی تائید کی اور میں صندل خان کے ساتھ نئے سردار سے پہلی تفصیلی ملاقات کے لیے روانہ ہوگیا۔ اس بار میں مجھے بازوں نہیں تھا۔

راستے میں ہر جگہ مشعلوں کی زرد اور لرزتی ہوئی روشنی نے ایک پراسرار سماں باندھا ہوا تھا۔ وہ لوگ سورج غروب ہوتے ہی رات کا کھانا کھانے اور جلد سو جانے کے عادی تھے لیکن اس وقت آدھی رات گزر جانے کے باوجود حویلی میں ڈھیلے ڈھالے لباسوں والے شکاری اپنے شانوں سے ہتھیار لٹکائے آسیبی سایوں کی طرح گھومتے پھر رہے تھے۔ ان لوگوں نے حویلی کے ہر حصے سے خون اور لڑائی کے دیگر آثار کو اتنی صفائی سے مٹا دیا تھا کہ یہ اندازہ ہی نہیں ہوتا تھا کہ چند گھنٹوں قبل وہ حویلی جنگ کا مرکز بنی ہوئی تھی۔ راستہ طے کرتے ہوئے میری بے چین نگاہیں قندوز خان کو تلاش کرتی رہیں لیکن وہ کہیں نظر نہیں آیا۔ مجھے اس کی طویل غیر حاضری سے قدرے تشویش ہونے لگی تھی۔ پہلے وہ مسلسل ہمارے ساتھ چپکا رہا تھا لیکن صندل خان کو بھیجنے کے بعد وہ ایک دم غائب ہوگیا تھا۔ شاید اسے صندل خان کے لیے ہماری ہمدردیاں پسند نہیں آئی تھیں۔

"تمہیں اب ہر وقت گھنٹیوں کی آوازیں نہیں سنائی دیں گی؟" راستے میں صندل خان نے کہا۔ "پہلے تم نے بار بار آسیب اور بدروحوں کا ذکر کرکے مجھے بھی اعصاب زدہ کر دیا تھا اور میں تم پر جھپٹ کر تمہیں خاموش کرانے پر مجبور ہوگیا تھا۔"

"وہ صورت حال تب آئی تھی۔ گھنٹیاں تو رفتہ رفتہ بھی معدوم ہوجاتی تھیں۔ مجھے کچھ علم نہیں تھا کہ وہ سب کیوں ہوا ہے۔" بات کرتے کرتے اچانک مجھے بدروحوں کے بارے میں اس کا نظریہ یاد آگیا اور میں نے پوچھا۔ "تم کہہ رہے تھے کہ بدروحیں تمہارے مُردوں کے پیٹ میں گھس کر لوگوں کو پریشان کرتی ہیں اس لیے تم مرنے والوں کے پیٹ چاک کرکے ان کی ساری آلائشیں جنگلی علاقوں پر پھینک دیتے ہو جہاں گدھ وہ سب کھا جاتے ہیں۔ بدروحوں کا مُردوں کے پیٹ میں بھری ہوئی آلائشوں سے کیا تعلق ہے؟"

"بدروحیں ہمیشہ بھوک اور پیاس سے بلبلاتی پھرتی ہیں۔

بلکہ میں وہ زندہ انسانوں کو نہیں ستاتیں۔ مُردہ انسانوں کے جسم کی تلاش ان کی مرغوب غذا ہوتی ہے۔ جوں ہی کوئی مرتا ہے، بدروحیں اس کے پیٹ میں گھسنے کی کوشش شروع کر دیتی ہیں۔ بدبو دار لاش پر جو سوار ہو جائے تو انہیں پناہ گاہ مل جاتی ہے اور وہ اپنا پیٹ بھرنے کے بعد دہشت زدہ کرنے والی حرکتیں شروع کر دیتی ہیں۔ اسی لیے ہم مُردوں کا پیٹ فوراً صاف کر دیتے ہیں۔" اس نے وضاحت کے ساتھ اپنا نظریہ پیش کیا جو حیران کن ہونے کے باوجود نیا نہیں تھا۔ اس سے ملتے جلتے نظریات افریقہ کے بہت سے قبائل میں بھی عام تھے۔ خاص بات یہ تھی کہ علم اور تہذیب سے دور اپنے قبائل میں بند رہ کر زندگی گزارنے والے ہی اس قسم کے جاہلانہ توہمات کا شکار پائے جاتے تھے۔

"اس کا مطلب ہے کہ اس وقت کالاان میں ستاسی بدروحیں اپنے پنجے گاڑ چکی ہیں؟" میں نے کہا۔

"یہ کیا کہہ رہے ہو؟" وہ بوکھلا کر بولا۔ اس کی آنکھوں سے یک بیک خوف اور وحشت کا اظہار ہونے لگا تھا۔ "کیا تم پر دوبارہ اسی قسم کا دورہ پڑ رہا ہے؟"

"یہ دورہ نہیں ہے۔ میں ان ستاسی شکاریوں کے بارے میں سوچ رہا تھا جو آج کی لڑائی میں مارے گئے ہیں اور انہیں دفنایا جا چکا ہے۔ ان کے پیٹ تو صاف نہیں کیے گئے ہوں گے؟"

"کیسی باتیں کر رہے ہو؟ مُردوں کو غسل دینے سے پہلے پیٹ خالی کر دیے گئے تھے۔ ہر شکاری اس عمل کی اہمیت سے پوری طرح واقف ہے۔ جان بوجھ کر کوئی بھی مصائب کو دعوت دینا پسند نہیں کرتا۔"

میرے اندازے کے حساب سے ان لوگوں نے پیٹ وغیرہ صاف کر کے اتنی بڑی تعداد میں مُردے دفن کرنے میں غیر معمولی مہارت اور پھرتی کا مظاہرہ کیا تھا۔ جنگلی معاشرے سے تعلق رکھنے کی بنا پر شاید وہ ایسے غیر معمولی کام تیزی سے سرانجام دینے کے عادی ہو گئے تھے۔

مندل خان نے بتایا کہ صبغت اللہ کی حمایت میں لڑنے کے لیے گرد و نواح کے کئی قبائل سے مسلح لوگوں کی بھاری نفری نے کالاان پر لشکر کشی کی تھی۔ جنگ ختم ہونے کے بعد ان میں سے بہت سے لوگ حویلی میں ٹھہرے ہوئے تھے، جن کی وجہ سے راستوں اور راہداریوں میں زیادہ چہل پہل نظر آ رہی تھی۔ بقیہ لوگ حویلی کے سامنے والے میدان میں ہی پڑاؤ ڈالے ہوئے تھے۔

آخر کار ہم اندر ہی اندر چلتے ہوئے راہداریوں سے گزرتے اس دربار ہال میں پہنچ گئے جس کے ایک سرے پر منقش چوبی دروازہ موجود تھا۔ میں نے پائندہ گل سے اسی دروازے کے پیچھے ملاقات کی تھی۔

اس وقت دربار ہال لوگوں سے بھرا ہوا تھا۔ شاید وہاں کھانے کا دور ختم ہو چکا تھا مگر فضا میں اشتہا انگیز خوشبوئیں چکرا رہی تھیں۔ ساتھ ہی ہال کی فضا سگریٹوں کے دھوئیں سے بھری ہوئی تھی کیونکہ بیشتر شکاری لیٹ یا بیٹھ کر خوش گپیاں کرنے کے ساتھ ساتھ سگریٹ نوشی بھی کر رہے تھے۔

وہ سب ہی مندل خان کے جانے پہچانے لوگ تھے۔ وہ کسی سے ہنستا بولتا اور کسی کو اشارے کرتا ہوا آگے بڑھتا رہا۔ بند دروازے کے قریب پہنچ کر اس نے وہاں موجود مسلح شکاری سے کچھ کہا۔ وہ فوراً ہی دروازہ کھول کر اندر چلا گیا۔ واپسی پر اس نے جو کچھ کہا، وہ سن لینے کے بعد مندل خان مجھے لے کر دیوار کے ساتھ ایک گوشے میں بیٹھ گیا۔ اندر نیا سردار کچھ لوگوں کے ساتھ ملاقات میں مصروف تھا اور ہمیں باہر رک کر اس کے فارغ ہونے کا انتظار کرنا تھا۔ مجھے وقت کی ستم ظریفی کا اندازہ ہوا کہ پچھلی رات تک مندل خان، سردار پائندہ گل کے خاص الخاص لوگوں میں شامل تھا۔ اسے سردار کے کمرے میں داخل ہونے کے لیے کسی کی اجازت یا انتظار کی ضرورت نہیں تھی۔ وہ جب چاہتا، دروازہ کھول کر بے دھڑک اندر جا سکتا تھا لیکن کالاان میں برپا ہونے والے خونی انقلاب نے اس قلیل سی مدت میں اسے اس بلند مقام سے ایسی جگہ لا پھینکا تھا جہاں وہ ایک عام شکاری کے علاوہ کچھ بھی نہیں تھا۔

وہاں بیٹھے ہوئے میری نظر ان دو آدمیوں پر پڑی جو بڑی بڑی بالٹیوں میں سے کوئی مشروب طلب گاروں کو بانٹتے پھر رہے تھے۔ میرے استفسار پر مندل خان نے ہلکی مسکراہٹ کے ساتھ بتایا کہ اس بڑے اجتماع میں شراب پینے والوں کو ان بالٹیوں کے ذریعے شراب تقسیم کی جا رہی تھی۔

"تم چاہو تو وقت گزاری کے لیے ایک آدھ گلاس بھروا لو۔" اس نے ایک طرف رکھے ہوئے خالی گلاسوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ "پتا نہیں سردار صبغت اللہ کتنی دیر میں فارغ ہو۔"

"اس وقت موڈ نہیں ہے۔" میں نے مسکرا کر اس کی پیشکش کو ٹال دیا۔

کچھ دیر بعد سردار کے کمرے کا دروازہ کھلا اور اس میں سے ڈھیلے ڈھالے اور لمبے لباسوں والے لوگوں کی بھیڑ ایک قطار کی صورت میں باہر آنے لگی۔ باہر آ کر وہ لوگ اپنے شناساؤں کے ساتھ بیٹھتے جا رہے تھے۔ وہ سلسلہ ختم ہونے کے بعد محافظ نے ہماری طرف اشارہ کیا اور ہم نے اپنی جگہ چھوڑ دی۔

میں دروازے کی طرف بڑھا تو مندل خان بھی میرے ساتھ تھا مگر محافظ نے اسے روک کر نرمی سے کچھ کہا تو مندل خان کے چہرے پر خجالت آمیز مسکراہٹ پھیل گئی۔ اس نے مجھ سے کہا۔ "سردار نے تمہیں تنہا طلب کیا ہے۔ میں یہیں رک کر تمہاری واپسی کا انتظار کروں گا۔"

"انتظار کی ضرورت نہیں، تم جا کر آرام کرو۔ میں خود واپس

لوٹ جاؤں گا۔"

"تم چاہو تو میں یہاں رکا رہ سکتا ہوں۔" اس نے اپنے شانے اچکا کر بے بسی سے کہا۔ "مجھے تمہاری دیکھ بھال پر مامور کیا گیا ہے۔ حویلی بہت وسیع اور پرپیچ ہے۔ امکان ہے کہ واپسی پر تم بھٹک جاؤ۔"

"نہیں، تم جا کر آرام کرو!" میں نے نرمی سے کہا۔ "میں بھٹک کر کہاں جاؤں گا؟ ویسے بھی یہ مردانہ حویلی ہے۔ یہاں کسی عورت کی پرچھائیں تک نظر نہیں آتی ہے۔ میرے بھٹکنے سے کسی کی بے پردگی نہیں ہوگی۔"

مسلح محافظ میرے اندر جانے کے انتظار میں دروازہ کھولے کھڑا تھا۔ روبرو ہونے پر اس نے میرے شانے پر اپنے ہاتھ کا دباؤ ڈالا اور میں صندل خان پر الوداعی نظریں ڈالتا ہوا اندر داخل ہوگیا۔

اندر مشعلوں کا اجالا پھیلا ہوا تھا۔ شیشے کی عمدہ بھی دیوار پر پردے کھنچے ہوئے تھے اور صبغت اللہ دبیز قالین پر گاؤ تکیے کے سہارے بیٹھا ہوا تھا۔ اس کے چہرے پر گہری سنجیدگی طاری تھی اور اس کی عقابی نگاہیں میری طرف جمی ہوئی تھیں۔

"آؤ! میں تمہاری کارکردگی سے بہت خوش ہوں۔ قندوز خان نے مجھے بتایا ہے کہ تم چاروں نے کسی کو ویران باڑے کی طرف نہیں آنے دیا تھا۔ وہاں موجود بموں کا ذخیرہ اب ہمارے قبضے میں ہے۔"

"ہمیں معلوم نہیں تھا کہ ہمیں بموں کی حفاظت پر مامور کیا گیا ہے۔" میں نے ہلکے سے شکایتی لہجے میں کہا۔ "ہم سے ذرا سی بھی لغزش ہو جاتی تو نہ جانے کیا ہوتا۔ غنیمت ہے کہ ہماری عزت رہ گئی۔"

"جنگ میں ہر ایک کو ہر بات کا علم ہونا ضروری نہیں ہوتا۔ اہم بات یہ ہے کہ تم نے اپنے ذمے لگایا ہوا کام بہت اچھے طریقے سے سرانجام دیا۔ تمہیں یہاں کوئی تکلیف تو نہیں ہے۔ ؟ کھڑے کیوں ہو؟ بیٹھ جاؤ!"

"فی الحال کوئی تکلیف نہیں ہے۔" میں نے بیٹھنے کے بعد کہا۔ "لیکن کل ہماری واپسی کا بندوبست ہو جائے تو بہت اچھا ہوگا۔ ہمیں گھر سے نکلے ہوئے کئی دن ہو چکے ہیں۔۔۔"

"نہیں۔" اس نے میری بات کاٹتے ہوئے کہا۔ "تمہیں میری خاطر چند روز یہاں رہنا ہوگا۔ میں تمہاری ضرورت کی ہر چیز تم کو مہیا کرنے کی کوشش کروں گا۔ اس کے بعد تمہیں پوری عزت کے ساتھ رخصت کر دیا جائے گا۔"

"لیکن یہاں کے حالات تمہارے قابو میں آ چکے ہیں۔ ہم بے مقصد یہاں رہ کر کیا کریں گے؟"

"ابھی ایک دو اہم کام باقی ہیں جن کے لیے تمہاری ضرورت ہوگی۔" وہ معنی خیز لہجے میں بولا۔

"اہم کام؟" میں چونک پڑا۔ "اس وادی میں میرے لیے کیا اہم کام ہو سکتا ہے؟"

"ان کی اہمیت میرے لیے ہے۔ یہ بتاؤ کہ میری ہدایت سے پہلے تم نے کسی سے ارسلا خان کے بارے میں بات تو نہیں کی تھی؟" اس کا لہجہ دھیما اور تجسس آمیز تھا۔ خاص بات یہ تھی کہ وہ مجھ سے مکمل تخلیے میں بات کر رہا تھا۔ حد یہ تھی کہ اس گفتگو میں قندوز خان تک کو شریک نہیں کیا گیا تھا۔

"نہیں۔ اس کی ضرورت ہی پیش نہیں آئی تھی۔ تم کراچی میں مجھ سے کسی اور نام سے ملے تھے۔ مجھے یہ بھی معلوم نہیں تھا کہ ارسلا خان خشکو داویلی کا رہنے والا ہے۔ آنا میں نے تمہیں دیکھ کر پہچانا تو میرے ذہن میں ارسلا خان کی تصویر ابھر آئی۔ پھر میں نے تمہاری ہدایت پر ماضی کو یکسر بھلا دیا اس لیے قندوز خان سے بھی پرانی باتوں کا ذکر نہیں کیا۔"

"تم بہت سمجھدار آدمی ہو، مجھے تم سے یہی امید تھی۔" اتنا کہہ کر اس نے پہلو تبدیل کیا اور گمبھیر لہجے میں بولنے لگا۔ "مجھے تمہاری اور جنت گل کی کہانی کا بخوبی علم ہے۔ کل رات، جب میں نقاب لگا کر تم سے ملا تھا، تم نے مجھے بتایا تھا کہ جنت گل نے گناہ کے لیے تم پر جبر کیا تھا۔ مجبور آدمی کا کوئی گناہ نہیں گنا جاتا۔ جب وہ گناہ نہیں جاتا تو اسے بھلایا بھی جا سکتا ہے۔ میں چاہتا ہوں کہ تم جرگے کے سامنے ایسے کسی واقعے سے انکار کر دو جس سے جنت گل پر حرف آتا ہو۔"

اس کی خواہش نے مجھے حد سے زیادہ حیران کر دیا۔ میں نے کہا "تم کل رات بھی اس پر بہت برہم تھے۔ تم نے کہا تھا کہ جنت گل نے ایک پرائے مرد کی آغوش میں گر کر ہر شنگاری کے منہ پر تھوکا ہے اور تم سرداری کا جھگڑا نمٹانے کے بعد اسے خود اس سنگین جرم کی سزا دو گے۔"

"مجھے میری کہی ہوئی باتیں یاد دلانے کی کوشش مت کرو۔" وہ خشک لہجے میں بولا۔ "میں نے تو یہ بھی کہا تھا کہ ہم لوگ کیچڑ میں پتھر نہیں پھینکتے کیونکہ اپنے اوپر بھی چھینٹیں آنے کا ڈر ہوتا ہے لیکن میں اپنے پرانے زخم کیسے بھلا سکتا ہوں؟ یہ وادی اور یہاں کی سخت روایات اپنی جگہ، بین ٹکر میں اپنی انا کو کہاں لے جاؤں؟ تمہارے لیے یہ سب باتیں بے کار ہیں۔ یہ بتاؤ کہ تم میری تجویز کے بارے میں کیا کہتے ہو؟"

بات یک بیک بہت گمبھیر ہو گئی تھی۔ میں نے سنبھل کر کہا "میرے خیال میں بہتر تو یہ ہوگا کہ اس معاملے کو نہ اٹھایا جائے۔ تمہارے کہنے پر جھوٹ بول بھی دوں تو کیا فرق پڑے گا؟ جنت گل اپنی کہانی پھیلا چکی ہے۔"

"تم اپنے انکار پر ڈٹ جاؤ تو اسے میں سنبھال لوں گا۔ اس کی بکواس کو یہ کہہ کر حقارت سے مسترد کیا جا سکتا ہے کہ وہ اپنے ناجائز باپ کے قبیلے کو رسوا کرنے کے لیے جھوٹ بول رہی ہے۔

اسے بکھیڑے میں پڑنے کے بجائے اسے یہاں لا کر رسوائی کے ساتھ بدکاری کے جرم میں سزائے موت دے سکتے ہو" میں نے اس کے گرد گھیرا تنگ کر دیا۔

"میں اسے زندہ رکھنا چاہتا ہوں۔ تم میری بات سمجھ رہے ہو نا؟" وہ میری طرف جھک کر تیز لہجے میں بولا "وہ مر گئی تو چند برسوں بعد لوگ سب کچھ بھول جائیں گے مگر میں اپنی آگ میں جلتا رہوں گا۔ اس کی موت میرے درد کا درماں نہیں ہے۔ وہ زندہ رہے اور زندگی بھر کسی بادرانی کے نیچے گھٹتی رہے تو مجھے سکون مل سکے گا۔ میں نے تم کو اپنے دل کی بات بتا دی ہے۔ میرا خیال ہے کہ اب تم سب کچھ سمجھ گئے ہو گے۔"

"یعنی... یعنی تم اسے اپنی بیوی بنانا چاہتے ہو؟" میں نے اس کا چہرہ تکتے ہوئے حیرت سے پوچھا۔

"نہیں!" وہ دہاڑا۔ غصے سے اس کا چہرہ سرخ ہو گیا تھا "میں اسے اتنی عزت نہیں دے سکتا۔ میں یہاں کا سردار ہوں۔ اور ان کی کوئی پاک باز لڑکی ہی میری بیوی بن سکے گی۔ یا خندہ گل نے میرے باپ پر گھناؤنا اور جھوٹا الزام لگا کر میرے سینے میں جو آگ بھڑکائی تھی میں وہ زہر آج تک محسوس کر رہا ہوں۔ اس الزام تراشی کے بعد ہی میرے دل میں یا خندہ گل کے خلاف نفرت اور بغاوت کا بیج پھوٹا تھا۔ اس وقت وہ سردار تھا اور میں اس کا لشکری۔ میں اس کا کچھ نہیں بگاڑ سکتا تھا۔ میں نے اس کے ظلم پر چپ سادھ لی اور دل و جان سے اس کے احکام کی تعمیل میں لگ گیا مگر ساتھ ساتھ میں نے وادی میں اپنے ہم خیالوں کو گشتی دستوں کے روپ میں اکٹھا کرنا شروع کر دیا اور تم نے دیکھ لیا کہ آج یا خندہ گل ایک غیرت مند بادرانی کے ہاتھوں منوں مٹی کے نیچے جا سویا ہے لیکن اس کی موت بھی میرا دل ٹھنڈا نہیں کر سکی ہے۔ اس کی کوئی جوان اولاد زندہ نہیں ہے۔ ایک جنت گل ضرور موجود ہے۔ اسے کسی وحشی بادرانی کو سونپ کر ہی مجھے سکون مل سکے گا۔ یہ اسی وقت ممکن ہے جب جنت گل کا دامن بے داغ ثابت ہو۔ داغ دار عورت کو تو کسی خنگاری کے غلام بھی قبول کرنے پر آمادہ نہیں ہوں گے۔"

اس کی باتیں وحشیانہ اور لرزہ خیز تھیں۔ میں ان اشاروں کنایوں سے کافی کچھ سمجھ گیا تھا لیکن پوری کہانی پھر بھی سامنے نہیں آ سکی تھی اس لیے میں نے تذبذب کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا "شاید یا خندہ گل نے ارسلا خان کے ساتھ کوئی زیادتی کی تھی جس نے تمہیں تڑپایا ہوا ہے۔ اگر تم کھل کر نہیں بتانا چاہتے تو میں تم کو زیادہ کھل کر بولنے پر مجبور نہیں کر سکتا۔ تم نے اسی آگ کی جلن سے یا خندہ گل کو مار کر سرداری پر قبضہ کیا ہے۔" میری نگاہیں اس کے بارعب چہرے پر مرکوز تھیں۔ میری باتوں پر اس کے چہرے کا رنگ بتدریج سرخ ہوتا جا رہا تھا۔ اس کی عقابی آنکھوں کی متفکرانہ چمک گہری ہوتی جا رہی تھی اور میں اس کے صبر کا پیمانہ

میں نہیں اسی لیے یہاں روکنا چاہتا ہوں کہ اسے پکڑ کر یہاں لایا جائے۔ تم جنت گل، اس کی کوئی ماں اور لنگڑے ضیغم کے سامنے اپنا بیان دو گے اور ہر ایک تمہارے بیان پر یقین کرے گا۔" اس کے ذہن میں ایک باقاعدہ منصوبہ پرورش پا رہا تھا۔

مجھے خیال آیا کہ صبغت اللہ کی نیت خراب ہو چکی تھی۔ اس نے اپنے حریف کو مار کر اس کی مسند اقتدار پر قبضہ جما لیا تھا اور اب اس کی زرش جمال، خوش ادا، سبک اندام اور سیم تن لڑکی پر اپنی ہوسناک نگاہیں گاڑے بیٹھا تھا۔ میرے بیان کے ذریعے اسے زبردستی پاک دامن قرار دے کر شاید وہ اس پر بھی قابض ہونا چاہتا تھا۔ [illegible] یہ کیسے ممکن تھا کہ جس لڑکی کو وہ پچھلی رات تک واجب القتل قرار دے رہا تھا اقتدار کا نشہ چڑھتے ہی اس کا سازشی ذہن اس لڑکی کو نیک منفعت قرار دلوانے کی ترکیبیں سوچنے میں مصروف ہو گیا تھا۔

"اس کا مطلب ہے کہ جب تک وہ تینوں گرفتار نہیں لائے جاتے، مجھے یہیں رہنا ہو گا؟" میں نے اپنی ذہنی کیفیت کو چھپاتے ہوئے تشویش ناک لہجے میں سوال کیا۔

"ضیغم اور کوگی کو کسی بھی وقت کابل سے اٹھا کر یہاں لایا جا سکتا ہے۔ اصل مسئلہ جنت گل کا ہے۔ وہ خنگاریوں سے گھری ہے لیکن وہ زیادہ دنوں تک نہیں بچ سکے گی۔ جب اسے یا خندہ گل کی موت کی خبر ملے گی تو وہ سامنے آنے کی حماقت کر گزرے گی اور اس کی تاک میں لگے ہوئے میرے آدمی اس پر ہاتھ ڈال دیں گے۔" وہ خود ہی اپنے منصوبے کے خدوخال واضح کرتا جا رہا تھا۔ اس نے اضطراری طور پر میرے قریب سرک کر کہا "یہ سب کام چند روز میں ہو جائے گا۔ جتنا سرائے میں گاڑی تیار رہے گی۔ جنت گل کے ہاتھ آتے ہی، وقت ضائع کیے بغیر وہ تینوں یہاں پہنچا دیے جائیں گے۔ اس دوران میں تمہیں یہاں ہر طرح کا آرام حاصل رہے گا۔"

"برا نہ مانو تو میں ایک بات جاننا چاہتا ہوں" میں نے جھجکتے ہوئے کہا۔

"اگر تمہارا سوال تہذیب اور رواداری کی حد میں ہوا تو میں اس کا جواب ضرور دوں گا۔"

"جنت گل کو اس کے ایک پاپ سے بری الذمہ قرار دے کر تم کیا حاصل کرنا چاہتے ہو؟" یہ سوال کرتے ہوئے میرے ذہن میں ارسلا خان کا نام بچھو کے ڈنک کی طرح چبھ رہا تھا۔ اس وقت تک میری اور صبغت اللہ کی جو بھی باتیں ہوئی تھیں، ان میں ارسلا خان کا کوئی کردار سامنے نہیں آ سکا تھا۔

"اس کی رگوں میں ایک خنگاری کا خون دوڑ رہا ہے۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا "میں اسے ہر قیمت پر اس وادی میں واپس لانا چاہتا ہوں۔ اسے بے لگام نہیں چھوڑا جا سکتا۔"

"اپنی ہر دو سرائیوں کی بنا پر وہ اقبالی مجرم بن چکی ہے۔ تم

چھلانے کی بجائے اپنی بات کو طول دیتا جا رہا تھا۔ پھر وہی ہوا جو میں چاہتا تھا۔ صبغت اللہ کی برداشت جواب دے گئی اور اس نے میری بات کاٹ دی۔

"جلیبی کی طرح الجھی ہوئی باتیں مت کرو۔" وہ غراتے ہوئے بولا "میں کسی سے نہیں ڈرتا۔ آج تک بس فیروز خان میرا راز جانتا تھا، اب تم بھی کان کھول کر سن لو کہ پائندہ گل نے ارسلا خان کو اس کے ناکردہ جرم پر اسے اونٹ کی گردن جیسی چوٹی سے دھکا دے کر گرانے کی بھیانک سزا دی تھی مگر میں نے اس سزا پر عمل ہونے سے پہلے ارسلا خان کو راتوں رات یہاں سے نکال دیا۔ اس نے قسمیں کھائیں، مقدس کتاب پر حلف لے کر کہا کہ اس نے زرتاشہ کو بے آبرو نہیں کیا تھا مگر زرتاشہ نے اس کا گریبان نہیں چھوڑا۔ اس بدنصیب لڑکی کو مرتے دم تک پورا یقین رہا کہ جب وہ اپنی بھیڑیں چرا رہی تھی تو پیچھے سے ارسلا خان نے اس کے سر پر چوٹ مار کر اسے بے ہوش کیا اور کسی خونی درندے کی طرح اسی حالت میں اس کے بدن کو روند ڈالا مگر ارسلا خان کہتا تھا کہ یہ زرتاشہ کی بھیانک غلط فہمی تھی۔ وہ اتفاقاً ادھر جا نکلا تھا۔ اس نے زمین پر ناگفتہ حالت میں پڑی ہوئی زرتاشہ پر عبدالرحیم خان کو جھکے دیکھا تو خاموشی سے اس کے سر پر پہنچنے کے بجائے اسے دور سے ہی للکار بیٹھا اور عبدالرحیم خان وہاں سے بھاگ نکلا۔ اصل بھیڑیا وہ تھا جو اپنے ماموں کے گھمنڈ میں جتلا رہتا تھا۔ ارسلا خان کچھ دور تک اس کا ناکام پیچھا کرنے کے بعد واپس لوٹا تو زرتاشہ کسی بیوہ کی مانگ کی طرح اُجڑی ہوئی پتھروں پر بے ہوش پڑی تھی۔ اس کے سر سے خون جاری تھا۔ ارسلا خان نے اس کا زخم سنبھال کر اسے بستی کی طرف اٹھا لانے کا ارادہ کیا تو وہ اچانک ہوش میں آ گئی اور بھوکی شیرنی کی طرح ارسلا خان پر ٹوٹ پڑی۔ ارسلا خان نے اسے حقیقت بتائی مگر اس نے اعتبار نہیں کیا کیونکہ ان ویران ڈھلانوں پر دور دور تک کوئی تیسرا شخص نہیں تھا اور ارسلا خان کے پاس وہاں موجود ہونے کا کوئی جواز نہیں تھا۔

"زرتاشہ اس کا گریبان تھام کر اسے تھپڑ مارتی اور پوری قوت سے چیخیں چلاتی رہی۔ اس پر ہذیان کا عالم طاری تھا اور ویران آنکھوں میں دیوانگی اتر آئی تھی۔ اس کی اونچی آوازوں کی بازگشت پہاڑوں سے ٹکرا کر بستی تک پہنچی تو بہت سے لوگ اُدھر دوڑ پڑے۔ سب نے بدنصیب اور مظلوم زرتاشہ کی بات پر یقین کر لیا۔ ارسلا کی صفائی پر کسی نے دھیان نہیں دیا۔ سردار کے سامنے پیشی پر وہ کہانی دہرائی گئی۔ ارسلا خان کے الزام پر عبدالرحیم خان کو طلب کیا گیا تو اس نے معصومیت سے الزام ماننے سے انکار کر دیا۔ اس کا کہنا تھا کہ وہ پوری دوپہر اپنے گھر میں سوتا رہا تھا۔ اس کی ماں نے اپنے بیٹے کے حق میں گواہی دی۔ پائندہ گل نے اپنی بہن کی گواہی پر ارسلا خان کی ہر فریاد کو موت سے دہشت زدہ ہو جانے والے مجرم کی چیخ و پکار قرار دے کر مسترد کر دیا اور اسے موت کی سزا سنا دی۔ میں تنہائی میں ارسلا خان سے ملا تو اس نے مجھے اصل کہانی سنائی مگر بدقسمتی یہ تھی کہ اس کے پاس کوئی گواہ نہیں تھا۔ لٹنے والی زرتاشہ بھی اسی کو اپنا مجرم قرار دے رہی تھی۔ سب راستے بند تھے۔ میں ارسلا خان کو اچھی طرح جانتا ہوں۔ وہ مجھ سے جھوٹ نہیں بول سکتا تھا۔ پھر موت کی دہلیز پر تو ہر پاپی کی زبان آنچ اگلنے لگتی ہے۔ اس کی بے گناہی کا یقین کر لینے کے بعد میں نے اسی رات اسے قید خانے فرار کرا دیا۔ صبح اسے سزائے موت کے لیے لے جانے والے لشکری وہاں پہنچے تو کوٹھڑی خالی تھی۔ بعد میں میں نے کراچی میں اسے تمہارے پاس نوکر کرا دیا۔ میں نے بھی اپنا نام اور حلیہ بدل کر قیام کیا تھا۔ مجھے یقین تھا کہ تم مجھے نہیں پہچان سکو گے لیکن تم نے پہلی ہی نظر میں مجھے پہچان لیا تو مجھے تم سے سچ بتانا ہی پڑا۔"

اس نے خاموش ہو کر شراب کی بوتل کی طرف ہاتھ بڑھایا تو میں نے احتراماً بوتل اٹھا کر اس کے لیے گلاس لبریز کر دیا کیونکہ شتکاریوں کے پینے کا انداز وہی تھا۔

"اپنے لیے بھی لے لو۔" اس نے کھوئی کھوئی آواز میں کہا اور اپنا گلاس اٹھا کر منہ سے لگا لیا۔ شاید ماضی کی یادوں نے غصے اور ہیجان کے بعد اس پر کچھ اداسی طاری کر دی تھی۔ میں نے اپنے لیے پانی ملا کر گلاس بنایا اور ایک بڑا گھونٹ لے کر خاموشی کے ساتھ اس کے دوبارہ بولنے کا انتظار کرتا رہا۔

"ارسلا خان فرار ہو گیا۔ زرتاشہ سر کے زخم میں کیڑے پڑنے اور زیادتی کے صدمے سے تیسرے دن پاگل ہو گئی۔ اس نے اسی رات اونٹ کی گردن والی پہاڑی سے نیچے کود کر اپنی جان دے دی۔ گلاان میں چرچے ہونے لگے۔ شکاک اور دوراندیش لوگوں کا خیال تھا کہ پائندہ گل نے زرتاشہ کے قصے میں عجلت سے فیصلہ سنا کر انصاف کا خون کیا تھا۔" صبغت اللہ نے اپنا حلق تر کر کے دوبارہ بولنا شروع کیا تو اس کی آواز پہلے کے مقابلے میں قدرے دھیمی اور پرسکون تھی۔ "دبی زبان میں لوگ اقربا پروری کی بات بھی کرتے تھے کیونکہ پائندہ گل کو اپنے بھانجے سے بہت محبت تھی مگر گلاان میں عبدالرحیم خان کی شہرت اچھی نہیں تھی۔ وہ لڑکیوں سے سامنا ہونے پر نظریں جھکا لینے کے بجائے انہیں گھورا کرتا تھا۔ عورتوں کی بعض گزرگاہوں پر وہ پہلے سے بیٹھ کر ان کے آنے جانے کا انتظار کیا کرتا تھا۔ زرتاشہ کے واقعے کے بعد گلاان کی عورتوں اور لڑکیوں نے اکیلے باہر نکلنا چھوڑ دیا۔ وہ ٹولیوں میں باہر آتی تھیں اور سورج غروب ہونے سے پہلے گھروں میں بند ہو جاتی تھیں۔" گلاان میں خوف و وحشت کے عجیب دن تھے۔ پھر عبدالرحیم خان کی ماں کو اچانک کوڑھ نکل آئی تو لوگوں نے اسے قدرت کی طرف سے جھوٹی گواہی کی سزا قرار دیا۔ پائندہ گل اپنی بہن کی عیادت کے لیے بستی میں گیا تو اسے لوگوں میں ہونے والی باتوں کا اندازہ ہوا اور اس نے عبدالرحیم خان کو ہمیشہ کے لیے وادی سے باہر بھیج

دیا۔ عام لوگوں کو بتایا تھا کہ وہ سردار کے کسی کام سے گیا ہے مگر میں اپنی جان سوزی سے پائندہ گل کے اتنے قریب ہو چکا تھا کہ اس نے مجھے اصل بات بتا دی۔ میری ہدایت پر قندوز خان نے پائندہ گل کے قبیلے پر پوشیدہ تنقید کرنے والوں سے ملنا شروع کر دیا۔ ان میں سے ایک نے کہا کہ پائندہ گل سچا انصاف کرنا چاہتا تو پیر کوٹ کے بزرگ کو طلب کر سکتا تھا۔ وہ شنگارا ولی کا اکلوتا تعلیم ہے اور کلائی کی ٹوٹی ہوئی رگ پکڑ کر تین دن کا کھانا پیا تک بتا دیتا ہے۔ وہ پورے یقین سے فیصلہ دے سکتا تھا کہ ارسلا خان اور عبدالرحیم خان میں سے کس نے زرتاشہ کے ساتھ درندگی کی تھی مگر وہ بعد کی باتیں تھیں۔ ایک باوردانی کی پرنور پیشانی پر رسوائی کی سیاہی مل دی گئی تھی۔ میں نے کاظم میں جنت گل کے پیچھے آدمی لگایا اور اس نے جنت گل کو پشاور جا کر عبدالرحیم خان پر ڈورے ڈالنے پر آمادہ کر لیا۔ وہ خود بھی اپنی پسند کے کسی شنگاری کی تلاش میں رہتی تھی۔ وہ ایک لمبی کہانی ہے۔ اس کا مختصر انجام تمہارے سامنے ہے کہ آخر کار جنت گل کے ہاتھوں عبدالرحیم خان اپنے کیفر کردار کو پہنچ گیا۔" اس نے رک کر ایک اور گھونٹ لیا اور اس کا گلاس آدھے سے بھی کم رہ گیا۔

"یہ تفصیلات سن کر میرا رواں رواں لرز اٹھا ہے۔" میں نے جھرجھری لے کر کہا "یقین نہیں آتا کہ دل نواز اور سادہ لوح پہاڑی لوگوں کی زندگی میں بھی ایسے ہیبت ناک واقعات رونما ہوتے ہوں گے۔"

"ایسا برسوں، قرنوں میں کبھی کبھار ہی ہوتا ہے۔ انسان اپنے گندے کھیل کھیلتا ہے اور قدرت کی بے آواز لاٹھی اپنے معجزے دکھاتی رہتی ہے۔" وہ بولا "عبدالرحیم خان کی ماں اور پائندہ گل کی بہن بھی چند ہفتوں کی بیماری کے بعد چٹ پٹ مر گئی۔ اس نے مرنے سے پہلے بہت سے لوگوں کے سامنے کہا کہ میں جھوٹی تھی۔ اس نے تین مرتبہ اس جملے کی تکرار کی لیکن کوئی وضاحت نہیں کی۔ سننے والوں نے وہ بات آگے پھیلا دی کہ اس مکار بڑھیا نے زرتاشہ کے معاملے میں اپنی جھوٹی گواہی کا اعتراف کر لیا ہے۔ اس کے بعد قندوز خان سے ملنے والوں کی تعداد تیزی سے بڑھنے لگی اور ہم نے پائندہ گل کو ہراساں کرنے کے لیے چوری چھپے تختیاں بجوانے کا سلسلہ شروع کر دیا جو آج اس کی موت پر ختم ہوا ہے۔ تینوں ظالم اور بے ایمان جہنم واصل ہو چکے ہیں۔ ارسلا خان آج بھی زندہ ہے۔ اب میں چاہتا ہوں کہ جنت گل کو یہاں لاؤں۔ تم اس کے اعتراف کا انکار کرو اور پھر میں اس کو ارسلا خان کے حوالے کر دوں۔ عبدالرحیم خان کی ماں کے اعتراف کے بعد شنگارا کے بیشتر لوگوں کو ارسلا خان کی بے گناہی کا یقین آ چکا ہے۔ وہ اسے قبول کر لیں گے۔ کینہ پرور اور حاسد فطرت والے لوگ میری طاقت کی وجہ سے اپنی زبانیں بند رکھیں گے اور میں اس کے خلاف صادر کیا ہوا پائندہ گل کا فیصلہ منسوخ کر دوں گا۔ اسی طرح

ارسلا خان اور باوردان کی عزت بحال ہو سکتی ہے۔ پائندہ گل کے خاندان میں اب کوئی مرد باقی نہیں رہا۔ جو مرد ہیں، وہ تیس دو تین ہیں۔ وہ ہر برس جنت گل کی کوکھ سے ارسلا خان کے باوردانی بیٹے یا بیٹی کی پیدائش کی خبر سن کر انگاروں پر لوٹتی رہیں گی۔"

"لڑکیاں تو ماں بنتی ہیں۔ اس سے انہیں کیا تکلیف ہوگی؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"تم آج سب کچھ جان لینے پر تُل گئے ہو؟" اس کے ہونٹوں پر پہلی بار پھیکی اور ہلکی سی ہنسی نمودار ہوئی "پائندہ گل کا پورا خاندان اپنی برتری کے گھمنڈ میں بیمار ہوا ہے۔ یہ لوگ شنگارا ولی کے دوسرے قبیلوں کی لڑکیاں تو بیاہ لاتے تھے مگر انہوں نے پچھلے پچاس سال سے اپنی کوئی لڑکی کسی دوسرے قبیلے میں نہیں بیاہی۔ اپنی لڑکیوں کو خاندان میں کھپانے کے لیے وہ چار چار شادیاں کرتے رہے مگر قدرت بھی ان میں لڑکوں سے زیادہ لڑکیاں پیدا کرتی رہی۔ یہ پچاس برس میں پہلا واقعہ ہوگا کہ پائندہ گل کے خاندان کی کوئی جائز یا ناجائز لڑکی باوردان والوں کی بہو بنے گی۔ پہاڑوں میں بسنے والوں کے لیے یہ بھی اعزاز کی بات ہوگی۔ اسی لیے میں تمہیں جھوٹ بولنے کی ترغیب دے رہا ہوں۔ وہ ایک بار ارسلا خان کے نکاح میں آ گئی تو وہ جنت گل کے سہارے کسی طرح نکال دے گا۔ تم جانتے ہو کہ پائندہ گل نے تمہیں کیوں نہ مارا اور جنت گل کے لہو کا پیاسا کیوں ہو رہا تھا؟"

میں نے اپنے سر کو نفی میں ہلا دیا۔ قبائلی رسوم و رواج کے سامنے دلیل کا کوئی کام نہیں تھا۔

"جنت گل کاظم میں جو کچھ کرتی پھر رہی ہے اس کے نتیجے میں تم پائندہ گل کے نیم داماد بن چکے تھے اور ہماری طرف داماد پر وار کرنا بزدلی، کمینگی اور گالی سمجھا جاتا ہے۔ تم اسے تھپڑ بھی مار دیتے تو وہ تمہارے سامنے سر نہیں اٹھا سکتا تھا اور جنت گل پر اسے اس لیے غصہ تھا کہ اس نے پائندہ گل کا خون ہوتے ہوئے بھی تم جیسے اجنبی سے اپنا رشتہ استوار کیا تھا۔ وہ زندہ رہتی تو کسی سے بھی شادی کر کے پائندہ گل کی عزت کو خاک میں ملا سکتی تھی۔ وہ عقل مند ہوتا تو اپنی جوانی کی بھول کو اسی وقت زندہ درگور کر دیتا جب لوگوں نے جنت خانم کی شکل و صورت میں پائندہ گل کی شباہت دیکھ کر اسے جنت گل کہنا شروع کیا تھا۔ شاید اسے یہ تسکین ملتی ہوگی کہ اس کی سگی اولادیں زیادہ دن تک نہ جی سکیں تو جنت گل کی بھرپور زندگی اس کی مردانگی کا انعام ہے جسے اپنی قدرتی عمر پوری کرنے کا حق ملنا چاہیے۔"

"تمہاری ساری باتوں نے مجھے متاثر کیا ہے۔ میں وہی کروں گا جو تم چاہو گے۔ مگر مجھے یہ کہنے دو کہ آج کاظم میں جو خونریز معرکہ ہوا ہے اس کی بنیاد تم نے نہیں رکھی تھی..."

اس نے بڑی بے رخی سے میری بات درمیان میں سے ہی اڑا دی "تم کیسے کہہ سکتے ہو؟ قندوز خان ہر بات کا گواہ ہے۔ سرداری میں

نے حاصل کی ہے۔ اس خونی انقلاب کا بانی کوئی اور ہوتا تو وہ کسی بھی قیمت پر مجھے اپنے مددگار شہریوں سے بیعت نہ لینے دیتا۔ اس وقت میری جگہ وہ بڑا شمار ہوتا۔"

"تم بلاوجہ جذباتی ہو رہے ہو۔ میں یہ بتانا چاہ رہا تھا کہ یہ بنیاد عبدالرحیم خان نے اس وقت ڈالی تھی جب اس نے بدبختی سے زرناش کے سر پر ضرب لگائی تھی۔ اس ضرب نے فوج اس کے ماموں کے سارے جاہ و جلال کو پاش پاش کر کے رکھ دیا ہے۔"

وہ خوش ہو کر بولا "اسی لیے میں کہتا ہوں کہ تم شہری لوگ سیدھی بات کرنے کے بجائے الفاظ کی جلیبیاں بناتے ہو۔ اس میں سے مطلب تلاش کرنا پڑتا ہے جب کہ ہم لوگوں کی آدھی بات بھی اپنی جگہ پر مکمل اور سیدھی ہوتی ہے۔ اس میں کوئی ہیر پھیر نہیں ہوتا۔ بہرحال مجھے خوشی ہے کہ تم مجھ سے متفق ہو گئے ہو۔"

"میں جنت گل کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر اس کے دعوے کی تردید کروں گا۔ مگر یہ بتاؤ کہ ارسلا خان کو تم کیسے یہاں لاؤ گے؟ تم اس چھاپے کو بھول رہے ہو جس میں تم لوگوں کی ہیروئن پکڑی گئی تھی اور ہیروئن کی واپسی یا اس کی قیمت کی ادائیگی کے لیے عبدالرحیم خان نے مجھے یرغمال بنائے رکھا تھا۔"

"ارسلا خان کا اس چھاپے سے کیا تعلق نکل آیا؟" اس نے پوچھا۔

"تمہیں معلوم ہے کہ وہاں چھاپہ پڑنے کے بعد سب کچھ پولیس کے قبضے میں چلا گیا۔ اخباروں سے مجھے معلوم ہوا تھا کہ وہاں سے زخمی حالت میں پکڑے جانے والوں میں ارسلا خان بھی تھا۔ اب تک اسے کسی نہ کسی جیل میں پہنچا دیا گیا ہوگا۔ تم اسے وہاں سے کیسے لاؤ گے؟" میں نے اسے اصل مسئلے سے آگاہ کرتے ہوئے کہا۔

"تم فکر نہ کرو" وہ مسکراتے ہوئے بولا "تمہاری کوئی جیل پائندہ گل کے قید خانے سے زیادہ خطرناک اور محفوظ نہیں ہو سکتی۔ وہ یہاں سے فرار ہو گیا تھا تو وہاں سے بھی نکال لیا جائے گا۔ ہم لوگ اپنی داڑھیاں بے ترتیبی سے بڑھا کر الجھا لیں تو ہم سب ایک جیسے نظر آنے لگتے ہیں۔ ایک دفعہ پہلے کوئی اور جیل میں اس سے مل کر اس کا حلیہ دیکھ آئے۔ اس کے چند دن بعد ہی ارسلا خان کا کوئی ہم شکل جیل میں بیٹھا ہوگا اور وہ کابل کی طرف آ رہا ہوگا۔"

"یعنی تم جیل میں قیدی ہی بدل دو گے؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔

"اس کا ہم شکل ملاقاتی جا کر وہیں رہ جائے گا۔ ملاقاتی کے بجائے ارسلا خان اطمینان سے باہر آ جائے گا۔ پہرے والے بس صورت شکل دیکھتے ہیں۔ اس میں وہ دھوکا کھا جائیں گے۔ دوسرا قیدی ارسلا خان نہیں ہوگا اس لیے کوئی بھی اچھا وکیل پہلی ہی پیشی پر اسے عدالت سے آزاد کرا لے گا۔" اس نے اطمینان سے کہا اور مجھے بے اختیار پاکستان کے سیٹھ حبیب جیوانی کا نام یاد آ گیا۔ اسے بھی جرمنی میں قید کی سزا سنائی گئی تھی مگر سسلی کی مدد مافیا نے اس کے ایک ہم شکل کو بھاری معاوضے پر جیل میں پہنچا کر اسے وہاں سے باہر نکال لیا تھا۔

"اور لباس؟ جیل میں قیدیوں کو نمبروں والا خاص لباس پہنایا جاتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ارسلا خان کو ہتھکڑیاں بھی لگائی گئی ہوں۔ یہ کھیل اتنا سادہ اور سہل نہیں جتنا تم سمجھ رہے ہو۔"

"جیلوں میں خالص پاؤڈر اور ہیروئن سونے کے دام بکتی ہے۔ یہ دونوں ہمارے گھر کی کھیتیاں ہیں۔ ان کی رشوت دے کر ہر کام کرا لیا جائے گا۔ پیسے سے زیادہ خالص مال کی عزت کی جاتی ہے۔"

"میری دعا ہے کہ تمہیں اپنے مقصد میں کامیابی حاصل ہو۔ قدوز خان کہاں غائب ہے؟ وہ شام سے نظر نہیں آیا" بات پوری کرتے کرتے اچانک مجھے قدوز خان یاد آ گیا۔

"صندل خان تمہاری واپسی کے انتظار میں باہر بیٹھا اونگھ رہا ہوگا اور قدوز خان تمہارے ساتھیوں سے اس کے بارے میں معلومات حاصل کر رہا ہوگا۔ اس نے تم لوگوں کے ساتھ کافی وقت گزارا ہے۔ کیا کہتا ہے؟"

"وہ پائندہ گل کا خاص آدمی تھا اس لیے تبدیلی پر مایوس نظر آ رہا ہے لیکن تمہاری اطاعت قبول کر چکا ہے۔"

صبغت اللہ زہریلے انداز میں اتنی زور سے ہنسا کہ اس کے سفید دانتوں کی قطاریں چمکنے لگیں "پائندہ گل کا خاص آدمی تھا۔ وہ میرا ماتحت تھا۔ میں اس کے دماغ کو خوب اچھی طرح جانتا ہوں۔ ذرا محنت اور توجہ سے اسے ٹٹولو اور نتیجے سے مجھے آگاہ کرو۔ مجھے اس پر بالکل بھروسا نہیں رہا ہے۔ میں نے دانستہ اسے باہر بٹھائے رکھا ہے۔"

وہاں بھی محلاتی سازشوں اور جوڑ توڑ کا سلسلہ پوری شدت سے چل رہا تھا۔ مجھے یوں محسوس ہوا جیسے ایک دوسرے کے عزائم پر ہر لمحہ شک و شبہ کرنا، مخالفوں کو توپوں میں اڑوانا اور حلیفوں کو ہر لمحے کڑی آزمائشوں سے گزارنا اقتدار قائم رکھنے کے لیے ناگزیر تھا۔ اقتدار وہی سلطنت کا ہو یا ننگا باڑی جیسے محدود قبائلی علاقے کا، اس کی خوراک ہمیشہ یکساں رہتی ہے۔ وہ سب سے پہلے باہمی اعتماد کو نگلتا ہے اور جوں جوں حکمراں ہر بات کو شبہ کی نظر سے دیکھنے کے عادی ہوتے جاتے ہیں، ان کی کرسی مستحکم ہوتی چلی جاتی ہے۔ جس دن وہ کسی پر اعتبار کر بیٹھتے ہیں، انہیں کرسی سے کھینچ کر کوئی اور اس پر چڑھ بیٹھتا ہے۔

"وہ باہر رک کر انتظار کرنے پر مصر تھا مگر میں نے اسے واپس جا کر آرام کرنے کی اجازت دے دی تھی۔ پتا نہیں وہ بیٹھا ہے یا چلا گیا؟" میں نے کہا "ویسے وہ بہت گہرا معلوم ہوتا ہے۔ اپنے دل کی بات آسانی سے زبان پر نہیں لائے گا۔ اس کے ساتھ کوئی چال چلنی پڑے گی۔"

"اس سے اچھی چال کیا ہوگی کہ تم میری برائیاں کر کے اس

...ظاہر کرنے لگوں۔ اس کے دل میں چور ہوا تو وہ تم کو اپنا
...سمجھ کر فوراً کھل جائے گا۔" اس نے کسی تردد کے بغیر
...

...سازشی خود اپنے دام میں آگیا تھا۔ میں پہلے ہی وہ حربے
...کر کے صندل خان کو اپنے اعتماد میں لے چکا تھا۔ صبغت
...اجازت سے مجھے ایک کھلی ڈھال میسر آگئی تھی۔ صندل
...بھی شبہ ہو چکا تھا کہ میں بے خوف ہو گیا تھا۔ وہ میری
...بھی ایسا تو میں صبغت اللہ کے سامنے جواز پیش کر سکتا
...نے صندل خان کی نیت کا اندازہ لگانے کے لیے اس کی
...کے مطابق مخالفانہ باتیں کی تھیں۔

گلاان کی اس چھوٹی سی سطح مرتفع پر میں اقتدار کے ایسے
...رموز سے واقف ہو رہا تھا جو پہلے میری سمجھ میں نہیں آئے
...صبغت اللہ نے اپنی مجبوری کے تحت مجھے ایک ایسا ہتھیار
...دیا تھا کہ میرے اور صندل خان کے کسی تنازعے کی صورت
...کے فرشتے بھی سچ اور جھوٹ کا سراغ نہیں لگا سکتے تھے۔
...ہمیشہ اور ہر جگہ یہی ہوتا تھا کہ حکمراں اپنی ناگزیر ضرورتوں کی
...سے اپنے گرد مصلحتوں کا ایسا بھیانک جال بن لیتے ہیں کہ
...نہ سچ کا پتا چلتا ہے نہ جھوٹ کی تمیز باقی رہ جاتی ہے۔ وہ سب
...کے درمیان رہ کر بھی حقائق سے بے خبر رہتے ہیں۔ سچ اور
...کے ملغوبے میں سے حقیقت کو برآمد کرنے کے لیے انہیں
...اعتماد کے لوگوں پر انحصار کرنا پڑتا ہے اور اگر ان کی صفوں
...جیسا کوئی شاطر اور خود غرض شخص گھس جائے تو انہیں ایسی
...مار سکتا ہے جہاں پانی بھی نہ ملے۔

"تمہاری یہ تجویز بہت معقول ہے" میں نے پورے خلوص
...دلایا "میں اس پر ضرور عمل کروں گا۔"

"اس کے ساتھ نرمی نہ برتو۔ اسے خوب رگڑو۔ اب وہ پرانا
...خان نہیں بلکہ تمہارا خدمت گار ہے۔ میں تمہارے ذریعے
...اس کی اصل اوقات کا احساس دلانا چاہتا ہوں۔ ایک بار وہ
...بالکل ٹوٹ پھوٹ جائے گا تو میں دوبارہ اسے اپنے لیے
...الوں گا۔ وہ اپنے دل کی گہرائیوں سے میری بالادستی قبول
...بہت کام کا آدمی ثابت ہو سکتا ہے۔" وہ رفتہ رفتہ مجھ سے
...کھلتا جا رہا تھا۔

"تمہاری ہر ہدایت میرے دل پر نقش ہوتی جا رہی ہے۔" میں
...نے یقین دلایا "میں اب تمہارے مقاصد کو سمجھتا جا رہا ہوں۔
...آئندہ کے چند دنوں میں، میں ان ہی کے مطابق کام کرنے کی
...کوشش کروں گا۔ ویسے ایک بات اب بھی میرے ذہن میں چبھ
...رہی ہے کہ تم جنت گل کے معاملے میں اس کے ماں باپ کو بلاوجہ
...گھسیٹ رہے ہو۔ تم جنت گل کو یہاں لا کر بھی اپنا مقصد حاصل
...کر سکتے ہو۔ ان دونوں کی کوئی افادیت میری سمجھ میں نہیں آئی۔"

"بہت سی باتیں آسانی سے سمجھ میں نہیں آتیں۔ جس کا
معاملہ ہو، اس کے ذہن میں پوری بساط بچھی ہوئی ہوتی ہے اور اسے
معلوم ہوتا ہے کہ کس مہرے کو کب اور کہاں کھیلنا ہے۔ میں اپنے
لوگوں کو بہت اچھی طرح جانتا ہوں۔ جنت گل کے وجود اور
اصلیت سے صرف سترہ شکاری واقف تھے۔ یہ وہ لوگ تھے جو
پائندہ گل کے کاموں کے لیے باہر آتے جاتے رہتے تھے۔ ان
لوگوں نے باہر کی ہر بات اپنے سینوں میں دفن رکھی ہوئی ہے۔ ان
میں سے پانچ آج کی لڑائی میں مارے گئے۔ اب ان کی تعداد بارہ رہ
گئی ہے۔ ان بارہ میں، میرے علاوہ فیروز خان اور صندل خان بھی
شامل ہیں۔ ان کے علاوہ، پوری وادی کے ہزاروں باسیوں میں
پائندہ گل کی عزت اور ساکھ تھی۔ اب اچانک اعلان کیا جائے گا
کہ کابل میں پائندہ گل کی ایک ناجائز بیٹی پل رہی تھی جو اب جوان
ہو چکی ہے تو لوگوں پر بے یقینی اور حیرتوں کے پہاڑ ٹوٹ پڑیں گے۔
وہ جنت گل کی شکل میں پائندہ گل کی ہلکی سی شباہت کی بنیاد پر اسے
اپنے پرانے سردار کی اولاد تسلیم نہیں کریں گے۔ تم ہماری عورتوں کے
مزاج سے واقف نہیں ہو۔ اس اعلان سے ان میں بھونچال
آجائے گا۔ وہ سر جوڑ کر زبان درازیاں اور طعنہ زنی کریں گی۔
پوری وادی میں بے چینی اور اضطراب کی ایک نئی لہر دوڑ جائے
گی۔ لوگ اس اعلان کو میری بدنیتی سمجھ کر میرے خلاف بھی
ہو سکتے ہیں۔ میں اپنے اقتدار کے لیے اتنا بڑا خطرہ مول نہیں لے
سکتا اسی لیے کچا کھیل نہیں کھیلنا چاہتا۔ گلاان کی پوری بستی کے
سامنے جنت گل کو پیش کیا جائے گا تو لنگڑا شمیم خان برسوں پرانی
اس رات کی کہانی سنائے گا جب پائندہ گل اس کے گھر میں مہمان
ہوا تھا۔ اس کی بیوی اس کی باتوں کی تصدیق کرے گی۔ شمیم خان
دروغ گوئی کرے گا تو وہ اشاروں سے سب کو آگاہ کر دے گی اور
شمیم خان راست گوئی پر آمادہ نہ ہوا تو اسے بھرے مجمع میں الٹا
ٹانگ دیا جائے گا۔ جب تک اس کہانی کے سارے زندہ کردار
گلاان میں جمع نہیں ہوتے، حجتیں تمام نہیں ہوں گی۔ اتنے ثبوتوں
کے بعد کوئی جنم جلی بوڑھی بھی حقیقت سے منہ نہیں پھیر سکے گی
اور میں کسی کو حرف گیری کا موقع دیے بغیر ارسلا خان اور
باورانجیاں کے سر پر برتری کا تاج سجاؤں گا۔ میرے منصوبے کی
پرامن تکمیل کے لیے ان تینوں کا یہاں لایا جانا ناگزیر ہے۔"

"تم واقعی بہت دور کی کوڑی لاتے ہو" میں اس کی دوراندیشی
کی داد دیے بغیر نہ رہ سکا "مجھے حیرت ہے کہ تم جیسا زیرک شخص
اتنے عرصے تک شکار وادی کا سردار کیوں نہیں بن سکا۔ پائندہ گل
کے خاندان کی عزت و آبرو پر تمہارا پہلا ہی وار کاری اور آخری
ثابت ہوگا۔ سب کے منہ بند ہو جائیں گے اور پائندہ گل کی آزاد
خیال بیٹی باورانجیاں کی بہو بنا کر پابندیوں میں جکڑ دی جائے گی۔
تمہارا منصوبہ واقعی شاندار اور بے داغ ہے۔"

وہ نسل در نسل چلنے والی قبائلی دشمنیوں اور رقابتوں کی ایک
المناک کہانی تھی۔ زرتاشہ شاید گلاان کی کوئی عام سی جدا سی تھی

لیکن اس کے سر سے بجنے والے خون نے بڑے ہولناک انداز میں اپنا رنگ دکھایا تھا۔ وہ خود سری عبدالرحیم خان مارا گیا ستاری تشکاری جنگ میں پیوند خاک ہوئے اور اب جنت گل کو انتقام کی اس بھڑکتی ہوئی آگ کا ایندھن بنایا جانے والا تھا۔ وہ کابل جیسے روشن خیال شہر میں پائندہ گل کے بھیجے ہوئے پیسوں سے پروان چڑھتی رہی۔ وہ تعلیم یافتہ آزاد خیال اور قدرے رنگین مزاج تھی۔ وہ اپنی مرضی سے پیدا نہیں ہوئی تھی بلکہ مجبوریوں اور غلط فہمیوں کی پیداوار تھی اور اسے اچھی طرح بتادیا گیا تھا کہ زمین پر اس کا وجود ایک گالی سے کم نہیں ہے۔ اس نے عزت دار بننے کی کوئی کوشش کرنے کے بجائے پوری طرح کیچڑ میں لتھڑ کر زندہ رہنے کو ترجیح دی تھی اور اپنی زبان سے اپنے نسب کی کمزوری کا برملا اعتراف کرتی پھرتی تھی۔ میرے معاملے میں بھی اس نے پوری بے خوفی کا اظہار کیا تھا۔ مجھے یہ سوچ کر ہی خوف آنے لگا تھا کہ جنت گل جیسی نرم ونازک لڑکی کو ایک تند خو اور سخت گیر بادرانی کے حوالے کیا جانے والا تھا۔ پوری زندگی آزاد رہنے والی وہ لڑکی تشکارا ویلی کی کڑی پابندیوں اور گھٹے ہوئے ماحول کو کسی بھی قیمت پر قبول نہیں کرسکتی تھی لیکن میں اقتدار کے تازہ نشے میں مست صبغت اللہ خان کی رضا کے خلاف زبان ہلا کر اپنی اور اپنے تینوں ساتھیوں کی عافیت خطرے میں نہیں ڈال سکتا تھا۔ میرا ذہن جنت گل کے مسکراتے ہوئے شریر چہرے اور دلفریب پیکر میں الجھا رہا مگر میں اس بارے میں کچھ کہے بغیر سردار صبغت اللہ سے ادھر ادھر کی باتیں کرتا رہا۔ میری غائب دماغی زیادہ دیر تک اس سے پوشیدہ نہ رہ سکی اور اس نے چبھتے ہوئے لہجے میں مجھے ٹوک ہی دیا۔

"تم کہاں کھوئے ہوئے ہو؟ میں کچھ کہہ رہا ہوں اور تم کچھ اور ہی بول رہے ہو۔"

"معاف کرنا۔ میرے دماغ پر نیند کا غلبہ ہو رہا ہے۔ کل کی پوری رات کی بے خوابی اب پریشان کررہی ہے۔"

"میں بھی کئی راتوں کا جاگا ہوا ہوں لیکن تمہاری طرح بہک نہیں رہا۔ خیر! تم جاؤ اور آرام کرو۔ صندل خان کے بارے میں' میں نے جو کچھ کہا ہے' اسے ذہن میں رکھنا۔ میں اس کی طرف سے فکر مند ہوں۔"

"تم بالکل بے فکر رہو۔ اب یہ میرا اپنا کام ہے" میں وہاں سے چلنے کے لیے اٹھ کھڑا ہوا۔

"یہاں جو باتیں ہوتی ہیں' وہ اپنی ذات تک محدود رکھنا۔ میں کسی سے نہیں ڈرتا لیکن خفیہ باتوں کی غیر ضروری تشہیر کو پسند نہیں کرتا۔ لوگوں کو فارغ وقت میں سر جوڑ کر باتیں بنانے کا موقع مل جاتا ہے۔"

"میں سب کچھ چھپاؤں گا مگر جنت گل کے بارے میں اپنے انحراف کا کوئی نہ کوئی سبب تو اپنے ساتھیوں کو بتانا ہی ہوگا۔ وہ تینوں میرے ساتھ پیش آنے والے واقعات سے آگاہ ہیں" میں نے کہا۔

"تم اپنے ساتھیوں کو اعتماد میں لے سکتے ہو لیکن ...
بات کرنے کی ضرورت نہیں۔ یہ نہ سمجھنا کہ قیدوز خان ...
ہے تو اس سے کوئی بات چھپانے کی ضرورت نہیں ...
تاکید کرتے ہوئے کہا۔

میں اس کو یقین دہانی کرا کے وہاں سے رخصت ...
تو ہال میں لوگوں کا جوش و خروش ٹھنڈا پڑچکا تھا۔ ...
قالینوں پر آڑے سیدھے لیٹے ہوئے گہری نیند سو رہے ...
کے خراٹوں نے فضا میں ناخوشگوار شور پیدا کیا ہوا تھا۔ ...
رہے تھے' وہ بھی سست اور غنودگی کا شکار نظر آرہے تھے ...
والے دونوں ساقیوں کا پتا نہیں تھا۔ صندل خان بھی ...
تھا۔

وہاں نظر آنے والی نمایاں تبدیلیوں سے مجھے اندازہ ...
نے صبغت اللہ کے پاس کافی دیر لگادی تھی۔

میں اپنا راستہ بناتا ہوا' وہاں سے نکلا تو حویلی میں ...
کا طلسماتی سحر طاری تھا۔ روشن مشعلوں کی تعداد کم کردی ...
اور اکا دکا محافظوں کی موجودگی کے علاوہ' راستوں میں ...
موجود نہیں تھا۔ پچھلی شب بیداری اور پھر میر تزنا جنگ ...
سے نڈھال ہو کر سارے ہی لشکری گہری نیند سو چکے تھے۔

اپنی قائم کی ہوئی نشانیوں کے سہارے' مجھے مہمان خانہ ...
پہنچنے میں کوئی دشواری نہیں ہوئی۔ وہاں بھی وسطی ہال میں ...
راج تھا البتہ فضا میں تمباکو کی خوش گوار مہک رچی ہوئی ...
مجھے حقہ بھی نظر آگیا جو شاید ہماری فرمائش کے نتیجے میں ...
کیا گیا تھا۔ میں نے حقے کی اسٹک اٹھا کر ایک کش ...
ٹھنڈا ہوچکا تھا۔ اس کی بڑی سی چلم میں رکھے ہوئے انگارے ...
میں تبدیل ہوچکے تھے۔ اس سرسری سے جائزے سے ...
اپنی خواب گاہ کی طرف چل دیا۔ وہاں وہ تینوں بیدار ...
بارے میں فکر مند تھے۔

مجھے دیکھتے ہی انھوں نے اپنے بستر چھوڑ دیے اور ...
اپنی زبان تاخیر کے بارے میں مجھ پر سوالات کی بوچھار کر ...
خاموش مسکراہٹ کے ساتھ ان کی بولیاں سنتا رہا پھر ان ...
بات کا جواب دینے کے بجائے قیدوز خان کے بارے میں ...
کرڈالا۔ غزال نے بتایا کہ وہ بہت دیر تک ان تینوں کے ...
اور میرے طویل انتظار سے اکتا کر تھوڑی ہی دیر پہلے ...
لیے گیا تھا کیونکہ میرے فارغ ہونے کے بعد اسے ...
اللہ کے پاس جانا تھا۔

ان لوگوں سے مجھے معلوم ہوا کہ صندل خان ...
خانے کے دو خدمت گاروں کے ساتھ دوسری قطار کی ...
گاہ میں سو رہا تھا۔ سونے کے لیے جانے سے پہلے ...
کمرے میں پانی وغیرہ کا بندوبست کردیا تھا مگر ...

داری بہت مہنگی پڑتی ہے کیونکہ ضرورت کی ہر چیز جیفا سرائے یا اس سے بھی آگے کے سپلائی بازاروں سے لائی جاتی ہے اور صبغت اللہ نے ساتھیوں کی بڑی تعداد کے آجانے سے گالان میں موجود خوراک اور رسد کے ذخائر پر ایک دم دباؤ آگیا ہے۔ یہاں کا راشن بس آج ساتھ رہ سکے گا۔ شام تک نیچے سے کاروان رسد نہ لائیں تو کل صبح مرغن ناشتے کے بجائے سب کو صرف پانی پر گزارا کرنا ہوگا۔"

وہ بات میرے ذہن میں نہیں رکی تھی۔ اضافی نفری کے خورد ونوش کے انتظامات کا معاملہ آسان نہیں تھا "ہاں۔ ہمیں روانہ کرکے وہ چار آدمیوں کا راشن بچا سکتا ہے مگر ایسا نہیں کررہا۔"

"ہوسکتا ہے کہ وہ کسی بہانے سے تم چاروں کو مروا دینے کے ارادے سے باندھ رہا ہو" اس کی آواز مزید دھیمی اور ہیجان آمیز ہوگئی "راستہ واقعی دیر تک تم سے کیا باتیں کررہا تھا؟ تم بستر سے رات کو اٹھے تھے اس رات میں یہاں رہنے کے لیے جاگا ہوا تھا۔"

اس بارے میں مجھے کچھ سوچنے کا موقع ہی نہیں مل سکا تھا اس لیے میں اس کے سوال پر ٹھٹکا مگر پھر فوراً ہی سنبھل کر بولا "میرے پہنچنے تک وہ بہت زیادہ شراب پی چکا تھا۔ بس بار بار ہم لوگوں کی دلیری اور ثابت قدمی کی تعریف کیے جارہا تھا۔ اس نے بڑی مشکل سے اقرار کیا کہ اس نے ہم سے اڈے میں پوشیدہ بھوں کے ذخیرے کی حفاظت کا کام لیا تھا۔ وہ کہہ رہا تھا کہ ہماری اچھی طرح خاطر تواضع کیے بغیر وہ ہمیں واپس نہیں جانے دے گا۔"

"میرے بارے میں بھی ضرور کچھ نہ کچھ بات ہوئی ہوگی؟" وہ مضطرب ہوا جارہا تھا۔

"ہاں" میں نے اقرار کیا "اس نے مجھ سے وکی بھائی کے بارے میں پوچھا تھا۔ اس کے لہجے سے اس خواہش کا اظہار ہورہا تھا کہ وہ میری زبان سے تمہاری شکایت سننی چاہتا ہو۔ میں نے تمہاری مستعدی اور وفاداری کا ذکر کیا تو مایوسی سے اس کا چہرہ لٹک گیا تھا۔ اس کے دل میں تمہارے خلاف ضرور کوئی رنجش موجود ہے۔"

"یہ دو لومڑوں کا مقابلہ ہے" وہ زہرخند کے ساتھ بولا "میں اس کی رگ رگ سے واقف ہوں اور وہ میرے مزاج سے اچھی طرح واقف ہے۔ ہم زیادہ دنوں تک ایک ساتھ نہیں چل سکتے۔ تم یہاں سے فرار ہونے پر رضامند ہو تو میں آج ہی سے اپنا کام شروع کردوں؟ پانچ آدمیوں کے فرار کی تیاری میں خاصا وقت لگ جائے گا۔"

اس کی زبان سے وقت لگنے کی بات سنتے ہی میں نے بے دھڑک کہہ دیا "ہاں، تم تیاریاں شروع کردو۔ وقت کا زیاں مہلک ثابت ہوسکتا ہے۔ حالات سازگار نظر آئے تو فرار کا ارادہ ملتوی

بھی کیا جاسکتا ہے۔"

"ٹھیک ہے" وہ میری رضامندی کا مفہوم [illegible] مطمئن ہوگیا۔ چند ثانیوں کی خاموشی کے بعد اس [illegible] دیکھتے ہوئے پوچھا "اس نے تم سے جنت گل کے بارے [illegible] پوچھ گچھ کی تھی؟"

ہمیں اس کے لیے تیار تھا مگر اس نے وہ ذکر [illegible] میں صاف گول کرگیا۔ اس وقت تک صندل خان [illegible] مکمل جھول رہا تھا مگر یہ بات ہمارے حق میں تھی [illegible] گل والے معاملے پر کبھی بھی کھل کر بات نہیں ہوئی [illegible] گل کا اندھا پیروکار تھا اور اس کے احترام [illegible] بارے میں بات کرنے سے گریزاں رہتا تھا۔ البتہ [illegible] کہ باقاعدہ گل سے اپنی ملاقات کے بعد میں نے اسے [illegible] باقاعدہ گل مجھے جنت گل کی تلاش میں کابل بھیجنے کا [illegible] بات کسی بھی اعتبار سے قابل گرفت نہیں تھی۔

وہ چند سینہ بہ سینہ چلنے والی کہانیوں کے ذریعے اس بات [illegible] واقف رہا ہوگا کہ جنت گل میرے بارے میں کیا [illegible] لیکن یہ نوبت نہیں آئی تھی کہ مجھے صندل خان کے [illegible] حقیقت کا اعتراف کرنا پڑتا۔ میری جو کچھ بات ہوئی [illegible] سے ہوئی تھی۔ وہ مارا جاچکا تھا۔ میرے منکر ہوجانے کی صورت [illegible] اس جانب کوئی ایسا حریف موجود نہیں تھا جو یہ کہہ سکتا کہ [illegible] پہلے جس بات کا اقرار کیا تھا اس سے منحرف ہورہا تھا۔

"یہ ناقابل یقین ہے" صندل خان خود کلامی کے انداز [illegible] بڑبڑایا "سردار ضرور بدل گیا ہے لیکن اس راوی اور [illegible] باسیوں کی قدیم روایات بدستور برقرار ہیں۔ اس پر عبدالرحیم [illegible] کے خون کا بدلہ واجب نہیں ہے لیکن خشکاریوں کی [illegible] عزتی کا بدلہ لینا اس پر فرض ہے۔ پتا نہیں وہ اس بارے [illegible] سوچ رہا ہے؟ شاید وہ ضرورت سے زیادہ جام کے [illegible] کررہا ہے۔ بھول گیا ہے کہ اس طرح وہ خسارے میں رہے گا۔"

گفتگو بہت نازک موڑ پر آگئی تھی۔ خشکاریوں کی [illegible] عزتی والا اشارہ واضح طور پر میری جانب تھا۔ اس بارے [illegible] بھی سوال فیصلہ کن ثابت ہوسکتا تھا۔ میں نے ان [illegible] ٹالنے کے لیے سگریٹ سلگانی شروع کردی۔ ربا اور [illegible] بھی اس موقعے کی نزاکت کا پورا پورا احساس تھا اس [illegible] بھی خاموش ہی رہے۔ غزالہ پہلے ہی وہاں سے اٹھ [illegible] دروازے سے باہر نکل چکی تھی۔

فضا پر کچھ دیر تک بوجھل اور اعصاب شکن خاموشی [illegible] رہی۔ ہم تینوں موضوع کے تسلسل سے خائف تھے [illegible] سوچ میں مستغرق تھا۔ آخر کار وہ بوجھل انداز میں اٹھ [illegible] بولا "اب میں چلتا ہوں، میں تیاری کے سلسلے میں [illegible] گھنٹوں کے لیے غائب رہوں گا۔ تم سے کوئی پوچھے تو [illegible]

نے خود پر جبر نہ آزمایا کانی کو چکھوں گا۔" دو وا نے فوراً ہی میری مانند کر ڈالی۔

قندوز خان میری پیش کش پر کھل اٹھا "میں بڑے شوق سے لے جاؤں گا۔ تمہیں شاید تیز شرابوں کا شوق نہیں ہے۔ یہ اس وادی کی بہترین سوغات سمجھی جاتی ہے۔ دور دور سے اس کی فرمائشیں آتی رہتی ہیں۔"

"شراب اور بند کمروں سے میری طبیعت اکتا گئی ہے" غزالہ نے بُرا سا منہ بنا کر قندوز خان سے کہا "کیا یہ ممکن نہیں کہ ہم اپنا کچھ وقت کالان کی کھلی اور صحت افزا فضا میں گزار سکیں؟"

"ابھی چلتے ہیں" قندوز خان نے کہا اور پھر اپنا گلاس خالی کر دیا۔ اپنے دل پسند مشروب کے بارے میں میری اور دوا کی رائے سے وہ واقف ہو چکا تھا لہٰذا اس نے ہم دونوں کے گلاس بھی خالی کر دیے۔ وہ ہمیں باہر لے جانے کے ارادے سے اٹھا۔ اس کی آنکھوں میں خمار کے سرخ ڈورے تیر رہے تھے۔

باہر سورج کی تیز روشنی کے باوجود خنکی پھیلی ہوئی تھی۔ حویلی کے صحن اور دالانوں میں لوگوں کی بھیڑ بھاڑ میں قدرے کمی واقع ہو چکی تھی۔ شاید بعض لشکریوں کی واپسی کا سلسلہ شروع ہو چکا تھا۔ حویلی سے باہر کھلے میدان میں قصباتی میلے کا سا سماں تھا۔ وہاں خطرناک صورتوں، ڈھیلے ڈھالے لباسوں اور کرخت آوازوں والے تنومند قبائلیوں کی بڑی تعداد موجود تھی۔ ان کے جسموں پر سجے ہوئے ہتھیاروں سے ہی اندازہ ہو رہا تھا کہ وہ وہاں صرف لڑنے مرنے کی نیت سے آئے تھے۔ وہ سب ہی جسموں میں اتر نے والی تیز نگاہوں سے ہم چاروں کو گھور رہے تھے۔ قندوز خان لوگوں سے ملا ملاتا ہمارے پیچھے آ رہا تھا اور غزالہ میرا بازو تھام کر مجھے اس بھیڑ سے باہر کھینچے جا رہی تھی۔

"مجھے ان سب سے خوف آ رہا ہے" وہ میرے کان کے نزدیک منمنائی "ایسا معلوم ہو رہا ہے جیسے یہ ہمیں آنکھوں ہی آنکھوں میں کھا جائیں گے اور قندوز خان کہہ رہا تھا کہ یہاں ہمارے ساتھ کوئی بدلحاظی نہیں ہوگی۔"

"تم ہی کو باہر کی ہوا کھانے کا شوق تھا" سلطان شاہ اس کی منمناہٹ سن کر بولا "میری دانست میں یہ بہت زیادہ تہذیب اور شائستگی کا مظاہرہ کر رہے ہیں۔ ہمارے پیچھے قندوز خان نہ آ رہا ہوتا تو اب تک کئی من چلے جنگجو تم دونوں کے بازو تھام چکے ہوتے۔"

"واپس لوٹ چلو۔ بند دیواروں میں ہم زیادہ محفوظ رہیں گے" غزالہ بولی۔ وہ واقعی گھبرا گئی تھی۔

"ہمیں تو تمہیں ساتھ لے کر بستی کی طرف جانے کا ارادہ کر رہی تھی" دیرا نے اسے چڑانے والے لہجے میں کہا "۔ دونوں قندوز خان کے ساتھ بستی میں کہیں بیٹھ کے ہمارا انتظار کر سکتے ہیں۔ بستی کی سیر بہت دلچسپ ہوگی۔ وہاں موجود عورتیں ان کی عورتیں

اور بچے بھی ہوں گے۔ ہم ان کا رہن سہن بھی دیکھ لیں گے۔"

"مجھے اپنا تماشا بنانے سے کوئی دلچسپی نہیں ہے" غزالہ چڑ کر بولی "ان کا رہن سہن ان ہی کو مبارک ہو۔"

"وہ تمہاری فرمائش پر ہمیں باہر لایا ہے" میں نے نرمی سے کہا "اب فوراً واپس لوٹنے میں سُبکی ہوگی۔ تھوڑا سا وقت گزار کر واپس لوٹ جائیں گے" ہم لوگ ان خشگاویوں کے درمیان سے گزرتے ہوئے اپنی باتیں کرتے جا رہے تھے اور وہ اپنی بولیاں بول رہے تھے لیکن ہم ان کی بات سمجھ رہے تھے نہ وہ ہماری باتیں سمجھ پا رہے تھے۔

چند منٹ بعد ہم اس بھیڑ سے باہر نکل گئے۔ قندوز خان بھی تیز تیز قدموں سے چلتا ہوا ہم سے آملا۔ اس کی چال ہی سے ظاہر ہو رہا تھا کہ پیٹ ور کی تیز شراب کے بخارات نے اس کے معدے سے نکل کر اس کی کھوپڑی پر اپنا اثر دکھانا شروع کر دیا تھا۔

"تم جلدی کر رہے تھے کہ کالان میں کوئی ہم دونوں عورتوں پر نگاہ نہیں ڈالے گا مگر یہاں سب ہی ہمیں دیدے پھاڑ پھاڑ کر گھور رہے تھے" دوا نے اس کی کیفیت کا اندازہ لگا کے تلخی سے کہا۔

"وہ کالان کے باسیوں کی بات تھی" قندوز خان نے اس کی شکایت کا بُرا مانے بغیر کہا "یہ باہر سے آئے ہوئے ہیں۔ ان کو تم لوگوں کے بارے میں کچھ معلوم نہیں۔ ان میں سے بیشتر اس وادی کے دہقان ہیں۔ تم نے دیکھا نہیں کہ وہ کھلے آسمان کے نیچے اپنی پگڑیاں بچھائے پتھر کے سرہانوں پر کتنے اطمینان سے لیٹے اور بیٹھے ہوئے ہیں۔ تم لوگوں کے اجنبی خدوخال اور چھوٹے بدن انہیں حیران کر رہے ہوں گے۔ یہ وہ لوگ ہیں جن کے بڑوں نے بھی کبھی ان پہاڑوں سے باہر کی دنیا نہیں دیکھی تھی۔ ان کی حیرت والی نگاہوں سے تمہیں کوئی خطرہ لاحق نہیں ہو سکتا۔"

حویلی کے احاطے کی دیوار کے ساتھ ساتھ ہم لوگ جنگل میں مڑے تو چند ہی لمحوں میں وہ بھیڑ بھاڑ ہماری نظروں سے اوجھل ہو گئی۔ اس طرف دور تک سبزے اور درختوں کی بہار پھیلی ہوئی تھی۔ ہم مزید آگے جانے کے بجائے اسی جگہ ابھرے ہوئے پتھروں پر ٹک کر بیٹھ گئے۔

"ہم اسی طرف آگے چلیں تو وہ ویران بازو آجانے کا جہاں دسویں رات تمہیں لٹکایا گیا تھا" کچھ دیر کی فرحت افزا خاموشی کے بعد قندوز خان ہمیں بتانے لگا "راہداری میں کھلنے والی کوٹھری کا مضبوط دروازہ اندر سے مقفل کر دیا گیا ہے ورنہ ادھر سے بھی حویلی میں داخل ہو سکتے تھے۔"

"تو کیا آگ لگانے والے بموں کا ذخیرہ اسی بازو سے ... لیا گیا ہے؟" میں نے محض بات بڑھانے کی نیت سے کہا مگر قندوز خان فوراً ہی بری طرح چونک پڑا۔

"تمہیں ان بموں کے بارے میں کیسے معلوم ہوا؟" اس نے ... استفار آمیز لہجے میں پوچھا۔

...بر کے لیے میں بوکھلا گیا۔ مجھے پہلا خیال یہ آیا کہ میں نے
...یہ سوال کر کے فاش غلطی کی تھی کیونکہ آتش گیر بموں کے
...بے کی بات صندل خان نے بتائی تھی۔ قندوز خان نے اس
...تی بموں کے بارے میں زبان نہیں کھولی تھی مگر اگلے ہی
...مجھے یاد آ گیا کہ صبغت اللہ نے ہم چاروں کی کارکردگی کی
...ف کرتے ہوئے' بموں کے اس ذخیرے کو پائندہ گل کے
...ہوں سے بچائے رکھنے کا خصوصی ذکر کیا تھا' میں نے کہا "رات
...سردار صبغت اللہ نے بتایا تھا ورنہ مجھے معلوم ہی نہیں تھا کہ تم
...ہمیں کس مقصد کے لیے وہاں روکے رکھا تھا۔"

اس کے چہرے کے تنے ہوئے عضلات یک لخت ڈھیلے پڑ گئے
مسکراتے ہوئے بولا "تمہیں معلوم ہو جاتا کہ تم جہنم کے دہانے پر
...بیٹھے ہو تو باڑے پر راکٹ گرتے ہی تم وہاں سے بھاگ نکلتے
...تمہاری بے خبری ہی کا کمال تھا کہ تم نے آخر تک وہ مورچہ نہیں
...وڑا۔ اس راکٹ نے باڑے کے ایک حصے کو تباہ کر دیا تھا مگر وہ
...محفوظ رہا۔ اگر راکٹ اسے بھی لپیٹ میں لے لیتا تو بہت
...بڑی تباہی پھیل جاتی۔ حویلی کا تنکا تنکا راکھ ہو جاتا اور اندر بیٹھے
...کے سارے آدمی جل کر کوئلہ بن جاتے۔ یہ سردار صبغت اللہ
...کا خیال تھا کہ تمہیں بے خبر رکھا جائے۔ شنگاریوں کو اس
...ے کے بارے میں معلوم تھا اس لیے ہمارے آدمی بھی زیادہ دیر
...وہاں نہ ٹکتے۔ کوئی بہت زیادہ ہمت کر بھی لیتا تو راکٹ گرنے
...کے بعد میدان چھوڑ کر وہاں سے بھاگ نکلتا۔ وہ ذخیرہ اب باڑے
...سے نکال لیا گیا ہے۔"

گلالئی میں سب کچھ اسرار کے دبیز پردوں میں چھپا ہوا
...تھا۔ اصلیت بہت آہستگی سے اور مرحلہ وار ہمارے علم میں آ رہی
...تھی۔ پہلے میرا خیال تھا کہ اس جنگ میں ہمارا کوئی کردار نہیں تھا۔
...صندل خان کے انکشاف اور صبغت اللہ کی تائید سے یہ اندازہ
...ہوا کہ حویلی کے اندر قابل اعتبار باقی نفری کی کمی کی وجہ سے اس
...ذخیرے کی حفاظت کا کام ہم چاروں سے لیا گیا تھا اور اب سرور
...کا لایا ہوا قندوز خان کچھ اور ہی بتا رہا تھا۔ اس باڑے اور اس
...کی نگرانی داری میں اس قدر سنگین خطرہ تھا کہ وہ خود بھی
...قندوز کا تھیلا ہمارے حوالے کر کے واپس بھاگ گیا تھا۔ وہ
...بتاتا کہ کوئی بھی شنگاری موت کے اس بھیانک دہانے پر نہیں ٹھہر
...سکتا تھا۔ صندل خان نے ٹھیک ہی کہا تھا کہ اس ذخیرے تک رسائی
...کی کوشش کی وجہ سے پائندہ گل کے حامیوں کو شکست کا منہ دیکھنا
...پڑا۔ وہاں تک پہنچنے کے راستے کاٹنے کے لیے ہمیں چارہ بنایا گیا
...تھا۔ وجہ تھی کہ ہماری طرف سے سازش میں شرکت کا خفیہ
...منصوبہ تھا جسے ہی صبغت اللہ نے گلالئی کے گرد چھپے ہوئے باغیوں کو
...سرعت سے حرکت میں لا کر اگلی ہی صبح حویلی پر دھاوا بول دیا۔

قندوز خان کے بیان نے آخر کار اس کہانی کو مکمل کر کے میری
...تشفی بالکل ہی دور کر دی تھی۔

تھوڑی ہی دیر گزری ہو گی کہ کچھ فاصلے پر نشیب سے ایک
آدھ متحرک دھبا نمودار ہوا پھر اس نے بوریوں وغیرہ سے لدے
ہوئے خچروں کی ایک قطار کی صورت اختیار کر لی۔ میں نے قندوز
خان کو اس طرف متوجہ کیا تو اس کے منہ سے بے اختیار تشکر آمیز
کلمات نکل پڑے اور میں حیرت سے اس کا منہ دیکھنے لگا۔

"یہاں خوراک ختم ہونے والی تھی" میری استفسار طلب
نگاہوں کو پڑھ کر اس نے بتایا "میدانی منڈیوں سے کاڑیاں لوٹ
آئی ہیں۔ ان خچروں پر کھانے کا سامان آ رہا ہے۔ سردار صبغت
اللہ کو بہت بے چینی سے اس کارواں کی آمد کا انتظار تھا۔ ابھی
تھکے ہوئے پھر رہے ہیں۔ آؤ چل کر اسے خوش خبری سنا دیں۔"

ہم لوگ خود بھی زیادہ دیر تک باہر رہنے کے موڈ میں نہیں تھے
اس لیے فوراً ہی اٹھ کھڑے ہوئے۔

"ادھر سے اوپر آنے کا کون سا راستہ ہے؟" تیز تیز قدموں
سے اس کے ساتھ چلتے ہوئے میں نے سوال کیا "ہم لوگوں کو تو کسی
اور راستے سے اوپر لایا گیا تھا جو بستی سے ہو کر حویلی کی طرف آتا
ہے۔"

"اب تم دوست ہو اس لیے تمہیں یہ بتانے میں کوئی حرج
نہیں ہے کہ گلالئی کی بلندی سے نیچے آنے جانے کے کئی آسان
راستے ہیں جن سے لوگ پیدل اور خچروں پر سوار ہو کر آتے جاتے
رہتے ہیں۔" وہ بولا "پائندہ گل نے تمہیں قیدی بنا کر بلایا تھا اس
لیے تمہیں سب سے لمبے اور خطرناک راستے سے اوپر لایا گیا تھا
تاکہ تم گلالئی سے فرار ہونے کے بارے میں سوچ بھی نہ سکو۔
مرنے والا مکاری اور سفاکی میں اپنا ثانی نہیں رکھتا تھا۔"

میرا خیال تھا کہ مکاری میں وہ سب ہی ایک دوسرے سے بڑھ
چڑھ کر تھے۔

واپسی میں ہمیں ایک بار پھر پھٹی پھٹی اور وحشت زدہ آنکھوں
کے ہجوم میں سے گزرنا پڑا۔ اس بار میں نے ان بے حجاب نظروں
کا گہرا جائزہ لیا تو مجھے وہاں تحیر کے علاوہ کچھ بھی نظر نہیں آیا۔

حویلی میں پہنچنے کے بعد قندوز خان اپنے نئے آقا سے ملنے کے
لیے چلا گیا اور ہم چاروں راستہ تلاش کرتے ہوئے اپنے مہمان
خانے تک پہنچ گئے۔ وہاں صندل خان پریشانی کے عالم میں ہمارا
انتظار کر رہا تھا۔ اس کے لٹکے ہوئے چہرے سے تھکان اور مایوسی
جھلک رہی تھی۔ ہمیں دیکھتے ہی وہ اٹھ کھڑا ہوا۔

"تم سب کہاں چلے گئے تھے؟ میں کب سے نئے کپڑوں کے
ساتھ تمہارا انتظار کر رہا ہوں" اس نے شکوہ کیا۔

"ہم قندوز خان کے ساتھ باہر کھلی فضا میں گئے ہوئے تھے"
میں نے اسے بتایا۔

"میرے ساتھ بدمعاشی شروع کر دی گئی ہے" وہ جھلا کر بولا
"میں ایک ایک سے پوچھتا پھر رہا ہوں۔ کسی نے مجھے یہ نہیں
بتایا کہ تم لوگ قندوز خان کے ساتھ باہر نکلے ہو۔ میری کچھ سمجھ میں

نہیں آرہا کہ میرے ساتھ کیا کھیل کھیلا جارہا ہے؟" وہ بہت زیادہ پریشان اور کبیدہ خاطر دکھائی دینے لگا تھا۔

میں اس کی طرف دیکھ کر رہ گیا لیکن اس وقت زبان سے کچھ نہیں بولا اور خاموشی سے اپنے کمرے کی طرف چل دیا۔ وہ بھی ایک تھیلا اٹھا کر ہمارے ساتھ ہولیا۔ کمرے میں پہنچ کر اس نے وہ تھیلا ایک بستر پر الٹ دیا اور وہاں کئی رنگوں کے مردانہ جوڑے پھیل گئے۔ وہ نئے نہیں تھے لیکن دھلے ہوئے اور بے داغ ضرور تھے۔ ان کی تراش خراش مقامی وضع کی تھی۔ اس وقت تک ہم لوگوں کے جسم پر وہی لباس منڈھے ہوئے تھے جن میں ہمیں اغوا کیا گیا تھا۔ گرد و غبار سے اٹے ہوئے راستوں کے طویل سفر، مار دھاڑ اور مسلسل استعمال کی وجہ سے ہمارے کپڑے بہت گندے ہوچکے تھے۔ مجھے خوشی ہوئی کہ صندل خان نے ہماری اس ضرورت کو ہمارے مطالبے سے پہلے محسوس کرلیا تھا۔

"یہ سب مردانہ کپڑے ہیں۔ ہم عورتوں کیا کریں گی؟" فرزانہ نے اس ڈھیر کو الٹ پلٹ کر دیکھنے کے بعد کہا۔

"عورتوں کے کپڑے کسی کو نہیں دیے جاسکتے۔ میں چھوٹے بڑے ناپ کے دس جوڑے لے آیا ہوں۔ تم کو بھی ان ہی میں سے دو جوڑے چھانٹ کر گزارا کرنا ہوگا۔" اس نے نرمی سے کہا "یہاں سے نکلنے میں تمہارے یہ لباس مددگار ثابت ہوں گے۔ تم کو دور سے دیکھ کر کوئی نہیں پہچان سکے گا کہ تم مقامی نہیں ہو۔"

عورتوں کو اس کام میں الجھا ہوا چھوڑ کر میں صندل خان کو ایک طرف لے گیا اور آخری بستر پر جا بیٹھا تاکہ کوئی ہم دونوں پر شبہ نہ کرسکے۔ وہاں بیٹھنے کے بعد میں نے ہمدردانہ لہجے میں پوچھا "سنا ہے کہ آج تم کو سرزنش کی گئی ہے؟ کسی مخبر نے تم کو گالان سے نکل کر کچھار کی طرف جاتے ہوئے دیکھ لیا تھا؟"

"میں جوش میں یہ بھول گیا تھا کہ شنگاریوں کے اعصاب اور ماحول پر ابھی تک جنگ طاری ہے اور چپے چپے پر سردار کے مخبروں کا جال پھیلا ہوا ہے۔ میں اپنی ساری احتیاط کے باوجود خود کو پوشیدہ رکھنے میں ناکام رہا لیکن میں فکر مند نہیں ہوں۔ سوف کی شراب کی کہانی سنا کر میں نے سردار صبغت اللہ کا غصہ ٹھنڈا کردیا ہے۔" وہ ندامت آمیز لہجے میں بولا۔

"بات ختم نہیں ہوئی بلکہ اب چل پڑتا ہے" میں نے معنی خیز لہجے میں کہا "کسی کو تحقیقات کے لیے کچھار بھیجا گیا ہے۔"

میری بات پر اس کا چہرہ دھواں ہوگیا اور وہ کھوئی کھوئی سی آواز میں بولا "اس کا مطلب ہے کہ میری بات پر اعتبار نہیں کیا گیا۔ کیا انہوں نے تم سے بھی کوئی پوچھ گچھ کی تھی؟"

میں نے اسے اپنی اور قدروز خان کی باتیں بتادیں "تمہیں بہت محتاط اور چوکنا رہنا ہوگا۔ شاید وہ لوگ تمہارے پیچھے لگ گئے ہیں۔ تمہاری ذرا سی بھی لغزش ہم سب کو ایک ساتھ لے ڈوبے گی۔"

"آج میں مخبروں کا بندوبست کرنے کے لیے گیا تھا" اس نے راز داری سے کہا "مخبروں کے بغیر ہمارا گالان سے نکلنا ممکن نہیں۔ ان کے ذریعے ہم چند میل کا سفر کرکے اس مقام تک جائیں گے جہاں ایک جیپ ہماری منتظر ہوگی۔ سدھائے ہوئے مخبروں کے انتظام کے بارے میں مجھے کل تک جواب مل جائے گا۔ وہ آدمی بہت مضبوط اور بھروسے والا ہے۔ تحقیقات کے لیے جانے والا آدمی اس تک پہنچ بھی گیا تو کچھ اگلوا نہیں سکے گا۔ اس سے ہم دونوں نے ایک دوسرے سے عہد کرنا ہوگا کہ کسی ایک فریق کا کوئی لغزش میں آگیا تو وہ دوسرے کو نہیں پھنسوائے گا۔"

"میری طرف سے تم پورا یقین رکھو" مجھے اس سے ہمدردی سی محسوس ہونے لگی۔ میں نے اسے نہیں بتایا تھا کہ میں جانتا ہوں صبغت اللہ اور قدروز خان اس کی نیت اور ارادوں کے بارے میں مطمئن نہیں ہیں اور کسی بھی وقت اس پر ہاتھ ڈالنے کے عزائم لیے بیٹھے ہیں۔

"میں بھی تم سے وعدہ کرتا ہوں کہ پکڑا گیا تو تمہارے ارادوں کے بارے میں ایک لفظ بھی اپنی زبان سے نہیں نکالوں گا" وہ یک بیک جذباتی ہوگیا "مجھے امید ہے کہ ایسا بُرا وقت نہیں آئے گا اور ہم ایک ساتھ ہی ان انگلوں کی لائی ہوئی نحوست سے آزاد ہونے میں کامیاب ہوجائیں گے" میں نے خان بابا کی زندگی میں تمہارے ساتھ کوئی زیادتی کی ہو تو مجھے سچے دل سے معاف کردینا۔ آج کے بعد تم مجھے ہمیشہ اپنا خیر خواہ اور ہمدرد پاؤ گے۔"

میرے الفاظ حلق ہی میں پھنس کر رہ گئے مگر اس نے میری نظروں میں پوشیدہ پیغام پڑھ لیا اور ہمارے کمرے سے چلا گیا۔

اس کے جاتے ہی میری نگاہ اس کنستر پر پڑی جو وہ فرزانہ کے لیے کچھار سے لایا تھا۔ میں فوراً ہی باہر نکلا تاکہ اس کے ذریعے بدبودار کنستر قدروز خان کو بھجوا سکوں۔ باہر آکر میں یہ دیکھ کر حیران رہ گیا کہ وہ ان چند ثانیوں میں ہی بہت دور نکل گیا تھا اور بہت تیز رفتاری کے ساتھ مہمان خانے سے نکاسی کے راستے کی طرف جارہا تھا۔ میں نے اسے آواز دی تو وہ فوراً ہی پلٹ پڑا اور رک کر میری طرف دیکھنے لگا۔

وہ میری طرف واپس نہیں آیا۔ ایسا معلوم ہورہا تھا جیسے اسے کہیں جانے کی عجلت ہو۔ میں نے اسے کنستر کے بارے میں بتایا تو اس نے وہیں سے جواب دیا کہ وہ ابھی کسی کو اسے لینے کے لیے بھیج دے گا۔ یہ کہہ کر وہ الوداعی انداز میں ہاتھ ہلا کر سیدھا نکلتا چلا گیا۔

اس وقت صندل خان کا رویہ بہت عجیب اور ناقابلِ فہم تھا۔ کوئی بات میرے لاشعور میں کھٹک رہی تھی مگر میں اسے سمجھنے سے قاصر تھا۔ میں اپنی اس بے نام خلش کو کوئی معنی پہنانے کے بجائے الجھا رہا اور ان تینوں نے اپنے میلے کپڑے مردانہ ملبوسات سے بدل ڈالے۔ خوش قسمتی سے دونوں عورتوں کو ان کی ناپ کے

دیے گئے تھے جن میں ان کا رنگ روپ اس قدر نکھر آیا تھا کہ نگاہ نہیں ٹھہر رہی تھی۔

میں نے بھی غسل خانے میں جا کر اپنے میلے کپڑوں سے چھٹکارا حاصل کر لیا۔

شام کی ہوا خوری سے واپسی پر قندوز خان ایسا غائب ہوا کہ پھر اس کی جھلک ہی نہیں دکھائی دی۔ میں نے رات کے کھانے تک کئی بار صندل خان کو حویلی، ہال اور اس کے کمرے میں تلاش کیا لیکن اس کا بھی سراغ نہیں مل سکا۔ کھانا لانے والا خدمتگار اردو سے نابلد تھا۔ میں نے اس سے اشاروں کنایوں میں صندل خان کے بارے میں معلوم کرنا چاہا لیکن وہ میری بات سمجھ سکا نہ میں کچھ سمجھا سکا۔

ایک طرف یہ صورتِ حال تھی کہ ان دونوں میں ایک ہمارے پاس سے جاتا تھا تو دوسرا فوری طور پر آموجود ہوتا تھا۔ ان دونوں سے معنوی اور پُرپیچ مسائل پر تبادلۂ خیال میں مصروف رہ کر ہمیں یہ اندازہ ہی نہیں ہو پاتا تھا کہ ہم کسی اجنبی ماحول میں پھنسے ہوئے تھے۔ دوسری طرف وہ دونوں ہی ایک ساتھ غائب ہو گئے تھے۔ وہاں کیا ہو رہا تھا، یہ ہمارے علم میں نہیں تھا کیونکہ ہمیں اندر کی تمام خبریں ان ہی دونوں سے ملتی تھیں۔

ہم کھانے میں مصروف تھے تو تھوڑے تھوڑے وقفے سے تین خدمتگار ہمارے کمرے میں آئے۔ انہوں نے دروازہ کھول کر متجسس نگاہوں سے پورے کمرے کا جائزہ لیا اور واپس لوٹ گئے۔ ان کے انداز سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ انہیں ہمارے کمرے میں کسی فرد یا چیز کی تلاش تھی۔ اس آمد و رفت نے ہمارے دلوں میں موجود تجسس کو اور بڑھا دیا۔ وہاں کوئی ایسا فرد موجود نہیں تھا جو ہمارا اطمینان کرا سکتا۔ میرے ذہن میں ایک موہوم سی امید تھی کہ شاید کھانے کے بعد سردار صبغت اللہ مجھے بلا لے۔ اس سے ملاقات ہو جاتی تو مجھے اپنے سوالوں کے جوابات مل سکتے تھے۔

کھانے سے فارغ ہوتے ہوتے ایک چوتھے آدمی نے بھی ہمارے کمرے کا جائزہ لے ڈالا۔ اس نے ہر تخت کے نیچے جھانک کر اپنا اطمینان کیا اور لوٹ گیا۔ میں خالی برتن وہیں چھوڑ کر دوسری طرف جا بیٹھا جہاں حقہ تازہ کر دیا گیا تھا اور فضا تمباکو کی خوشگوار مہک سے مہک رہی تھی۔

"کچھ دیر سے یہاں پُراسرار نقل و حرکت شروع ہو گئی ہے۔ کیا تمہیں اس پر تشویش نہیں ہے؟" سلطان شاہ نے میرے قریب بیٹھتے ہوئے پُرتشویش لہجے میں سوال کیا۔

"نقل و حرکت سے زیادہ پریشانی اس بات کی ہے کہ قندوز خان کے ساتھ ہی صندل خان بھی غائب ہو گیا ہے اور ہم ان لشکریوں میں گھرے رہ گئے ہیں جو ہمارے لیے بالکل گونگے اور بہرے ہیں۔"

"کیوں نہ باہر نکل کر ان دونوں میں سے کسی کو تلاش کرنے کی کوشش کی جائے؟" اس کی تجویز معقول تھی مگر ان غیر یقینی حالات میں ہمارا ادھر ادھر بھٹکنا خطرناک بھی ثابت ہو سکتا تھا۔ میرے ذہن میں یہ بات جمی ہوئی تھی کہ صندل خان کو ہماری مہمان داری کی کل وقتی ذمے داری سونپی گئی تھی۔ اگر وہ کسی کام سے چلا گیا تھا تو اسے جلد ہی لوٹ آنا چاہیے تھا۔ اس کی طویل ہوتی ہوئی غیر حاضری کسی سنگین گڑبڑ کی نشان دہی کر رہی تھی جو کسی چھوٹی موٹی ہوائی بغاوت کی کوشش بھی ہو سکتی تھی۔

میں حقے کے کش لے کر ان ہی گتھیوں کو سلجھانے کی کوشش کر رہا تھا کہ اچانک قندوز خان عجلت سے ہال میں داخل ہوتا ہوا نظر آیا اور میرا دل خوش ہو گیا۔ ہمیں ہال میں موجود دیکھ کر وہ ہمارے کمرے کی طرف جانے کے بجائے وہیں آ گیا۔ اس کے چہرے سے پریشانی ہویدا تھی۔ میں اسے دیکھتے ہی اٹھ کھڑا ہوا۔

"صندل خان کہاں ہے؟" اس نے کسی تمہید کے بغیر مجھ سے سوال کیا۔ اس نے میرے بدلے ہوئے لباس کو نظر انداز کر دیا تھا۔

"تم سے الگ ہونے کے بعد اس سے سرسری ملاقات ہوئی تھی۔ وہ ہمیں صاف کپڑے دے کر کہیں چلا گیا تھا" میں نے جواب دیا۔ "میں خود کئی گھنٹوں سے اس کی تلاش میں ہوں۔ اس دوران میں چار خدمتگار ہمارے کمرے کی تلاشی لے چکے ہیں لیکن کوئی بھی ہمیں کچھ نہیں بتا سکا۔ مجھے بے چینی سے تمہارا انتظار تھا۔"

"وہ غائب ہے" قندوز خان نے قدرے جھلاہٹ کے ساتھ کہا "حویلی اور گاؤں میں تلاش کے باوجود اس کا سراغ نہیں مل سکا۔ شاید وہ اپنے سر پر بھیانک خطرات منڈلاتے ہوئے دیکھ کر یہاں سے فرار ہو گیا ہے۔ اس نے آخری ملاقات میں تم سے کوئی خاص بات کی تھی؟ میرا اشارہ اس کی سرزنش کی طرف ہے۔"

"نہیں... وہ پُرسکون نظر آ رہا تھا۔ میں نے سونف کی شراب لانے پر اس کا شکریہ ادا کر کے اپنی ناپسندیدگی کا اظہار کیا تھا۔ اس پر بھی اس نے زبان نہیں کھولی۔ بعد میں ایک خدمت گار وہ کستر لے گیا تھا۔"

"اس کی تلاش جاری ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ رات کے سناٹے کے انتظار میں کہیں چھپا ہوا ہو۔ حویلی میں آدمی پھیلا دیے گئے ہیں۔ کچھ ٹولیاں وادی سے نکاس کے خفیہ راستوں کی طرف دوڑا دی گئی ہیں۔ اگر وہ نکل بھاگا ہے تو ہمارے آدمی جلد ہی اسے جا لیں گے۔ احتیاطاً تم لوگ اسی مہمان خانے میں رہو۔ باہر کے حالات تمہارے لیے سازگار نہیں ہیں۔"

"چھنار جانے والا کیا خبر لایا؟ کیا وہ وہاں صرف شراب لینے ہی گیا تھا؟" میں نے خوف کی ایک اندرونی لہر کے ساتھ پوچھا۔

اس نے تیز نظروں سے میری طرف دیکھا اور دھیمی آواز میں بولا "وہ چھنار میں تین آدمیوں سے ملا تھا۔ ان میں سے ایک بہت مشتبہ آدمی ہے جو قیدیوں کو سدھانے کا کام کرتا ہے۔ شاید صندل

خان کو کسی طرح گرفتار ہو جانے والے کے بارے میں بھنک مل گئی اور وہ خطرہ بھانپ کر گرفتار ہونے سے پہلے ہی یہاں سے نکل گیا۔ سوار صبغت اللہ اس کے اچانک غائب ہو جانے پر بہت برہم ہے۔ اس نے گرفتار کے ان تینوں آدمیوں کی گرفتاری کا فرمان جاری کر دیا ہے جن سے مندل خان نے ملاقات کی تھی۔ جلادوں کے بھیانک حربوں کے سامنے وہ زیادہ دیر تک جھوٹ نہیں بول سکیں گے۔"

مندل خان کا بھاگنا شروع ہو چکا تھا۔ وہ مہم ہمارے لیے بھی خطرناک ثابت ہو سکتی تھی۔ مجھے خیال ہوا کہ وہ گھبرا کر بھاگ نکلنے کے بجائے میدان میں ڈٹا رہتا تو شاید اس کے بچے رہنے کے امکانات روشن رہتے۔ وہ یونہی یا فرار کی راہ اختیار کر کے اس نے خونی بھیڑیوں کے ایک غول کو اپنے پیچھے لگا لیا تھا۔ لیکن وہ ان ہی پہاڑوں میں پلا بڑھا تھا اور اپنے لوگوں کی فطرت سے بہت اچھی طرح واقف تھا۔ میرے خیال کے برعکس یہ بھی ہو سکتا تھا کہ صبغت اللہ کے آدمی بالا ہی بالا مجھ سے دغا کرنے والے گرفتاری کو پکڑ کر اپنے تشدد کا نشانہ بنائے اور اس کی زبان سے بچ نکلنے والے مندل خان کو بے خبری میں دبوچ لیتے۔ اس صورت میں وہ کوئی مزاحمت کیے بغیر اپنے مخالفوں کے مخالفانہ عزائم کی بھینٹ چڑھ جاتا اور کوئی اس کا پرسان حال نہ ہوتا۔

قندوز خان عجلت میں تھا۔ مجھ سے معلومات حاصل کرنے اور اپنی ہدایات دینے کے بعد وہ وہاں نہیں رکا۔ جس رفتار سے آیا تھا، اس سے زیادہ تیزی کے ساتھ واپس چلا گیا۔

ہم لوگ جب تک جاگتے رہے مجھے یہ امید رہی کہ کسی بھی لمحے صبغت اللہ کی طرف سے بلاوا آسکتا ہے لیکن باہر کسی کے قدموں کی چاپ نہ گونجی اور ہم نیند کی آغوش میں چلے گئے۔

اگلا دن اس سے کہیں زیادہ بے چینی اور تذبذب کے عالم میں شروع ہوا۔ مجھے افسوس ہو رہا تھا کہ میں نے قندوز خان سے مندل کی جگہ اڑ جانے والے کسی اور شکاری کی بندوبست کی بات کیوں نہیں کی۔ وہ رابطہ ختم ہونے کے بعد ہم اپنے گرد و پیش سے بری طرح کٹ کر رہ گئے تھے۔

اس وقت ہماری کوفت اور تشویش میں مزید اضافہ ہو گیا جب اس مہمان خانے کے کمروں میں بھی وحشت ناک چیخوں اور بڑی بڑی چیزوں والے نام مہذب شکاری آنے لگے ان کی وجہ سے ہم اپنے کمرے میں محبوس ہو کر رہ گئے۔ شام ہونے تک بقیہ پانچوں کمرے آباد ہو چکے تھے اور حویلی کا وہ حصہ شکاریوں کی اونچی اور نامانوس آوازوں کے ساتھ ہی وحشیانہ قہقہوں سے گونجنے لگا تھا۔ ان لوگوں کے آجانے کی وجہ سے خدمت گار بہت زیادہ مصروف ہو گئے تھے یا پھر وہ اپنے لوگوں کے آجانے کے بعد ہمیں نظرانداز کر رہے تھے کیونکہ ان کی آمد و رفت کا سلسلہ بھی معدوم ہو چکا تھا۔

"ان وحشیوں میں گھر کر میں ایک لمحے کے لیے بھی نہیں سو سکوں گی" غزالہ نے شام کو نرف زدہ آواز میں کہا "یہ ان کے ساتھ موجود شراب کی بوتلیں انھیں آپے سے باہر کر سکتی ہیں۔ ہماری احتیاط کے باوجود انھیں معلوم ہو چکا ہو گا کہ اس کمرے میں دو شہری عورتیں بھی ہیں۔ ایسا نہ ہو کہ جنس یا بدمستی سے مغلوب ہو کر کوئی رات میں یہاں گھس آئے۔"

"پتا نہیں تم اتنی بودی کیوں بن رہی ہو؟" زرینہ نے کاٹ دار لہجے میں کہا "یہ لوگ ہمیں بھون کر نہیں کھا جائیں گے۔ تم یہ بھول رہی ہو کہ ہم چاروں بھی سوار کے معزز مہمان ہیں۔ یہ لوگ اپنے سوار کے مہمانوں کے ساتھ کسی بدسلوکی کی جرأت نہیں کر سکیں گے۔ اس چھت کے نیچے یہ سب شکاری بالکل بے ضرر ہیں۔"

"میں یہ کہنا چاہ رہی تھی کہ ہمیں اس مہمان خانے کے بجائے پرانے کمرے میں منتقل کر دیا جائے تو شاید ہم سکون سے رہ سکیں گے" غزالہ نے بے بسی کے ساتھ میری طرف دیکھتے ہوئے کہا۔

"اول تو یہاں کوئی ایسا شخص نہیں ہے جس سے میں اس بارے میں بات کر سکوں۔ قندوز خان آ بھی جائے تو وہ اس بات کا برا مان سکتا ہے کہ ہم اس کے ہم وطنوں کو حقیر اور ناقابل برداشت سمجھتے ہیں۔ ان لوگوں کو اس مہمان خانے میں رکھا جا رہا ہے تو یہ ضرور اس وادی کے معززین میں شمار ہوتے ہوں گے۔"

"معززین!" سلطان شاہ نے سر جھٹک کر زہرخند کے ساتھ کہا "تم نے ان معززین کا حال دیکھا ہے؟ کپڑے میلے کچیلے اور بدبودار ہیں۔ بڑھے ہوئے ناخنوں میں میل بھرا ہوا ہے۔ اگر یہ اس طرح زور زور سے بول رہے ہیں جیسے ایک دوسرے کو گالیاں دے رہے ہوں۔ گاؤں میں رہنے والے ان سے بہتر ہیں۔"

"چند روز میں تم ان سے بھی مانوس ہو جاؤ گے" میں نے مسکرا کر کہا "مندل خان کے ساتھ فرار ہونے کے امکانات ختم ہو چکے ہیں۔ اب ہم صبغت اللہ کی مرضی سے ہی یہ وادی چھوڑ سکیں گے۔"

"دعا کرو کہ ڈیڈی کی چیپی جلد از جلد ان لوگوں کے ہاتھ آجائے ورنہ ہماری مٹی پلید ہو کر رہ جائے گی" زرینہ نے غزالہ سے مخاطب ہو کر کہا "جنت گل کا دیدار کیے بغیر ہم یہاں سے باہر نہیں جا سکیں گے۔"

"جنت گل!" سلطان شاہ نے حسرت سے ایک گہرا سانس لے کر کہا "مجھے حیرت ہے کہ دنیا کی ہر عجیب لڑکی ہی سے ٹکرائی ہے۔ لوگ فیروزے کو قابو میں کر کے نجومی کا شکار بنے ہیں۔ میں نے یہ کہیں نہیں دیکھا کہ کوئی فیروزہ خود ازخود چھپا پڑا ہو بھی یہ کہانی یا رنگین کہانی ہے؟"

"یہ تم سے ٹکرائی ہوئی ہے" میں نے تفقت آمیز مسکراہٹ

کے ساتھ ویرا کی طرف اشارہ کرکے کہا "میرا خیال ہے کہ اس سے زیادہ عجیب لڑکی روئے زمین پر نہیں مل سکے گی۔"

"یہ بھی تمہارے ذریعے ہی میرے گلے پڑی ہے" سلطان شاہ نے مصنوعی برہمی سے کہا اور ہم سب شنگاریوں کی طرح بے ساختہ ہنس پڑے۔ چند لمحوں کے لیے فضا کا بوجھل پن دور ہو گیا تھا۔

اس رات جب ہم بستروں پر دراز ہو چکے تھے تو قدروز خان آ پہنچا۔ میں نے بہت تپاک سے اسے خوش آمدید کہا لیکن اس نے جواب میں کسی گرمجوشی کا مظاہرہ نہیں کیا اور خاموشی سے میرے پاس آ بیٹھا۔

"کیا بات ہے؟ آج تم اداس اور پریشان نظر آ رہے ہو" میں نے آہستگی سے پوچھا۔

"میں اپنی پریشانیاں بہت جلد ان لوگوں کو لوٹا دوں گا جو ان کا سبب بنے ہیں" اس نے سرد مہری سے کہا "دوست بن کر دغا دینے والے کھلے دشمنوں سے زیادہ خطرناک ہوتے ہیں۔ میں ان کو نہیں بخشوں گا۔"

"تم کس کا ذکر کر رہے ہو؟" میں نے دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ پوچھا۔

"وقت آنے پر سب سامنے آ جائے گا" اس نے اسی بے اعتنائی سے جواب دیا "اس وقت میں تمہاری خیر خبر لینے اور یہ بتانے آیا ہوں کہ صندل خان شنگار دیلی سے کسی چور کی طرح بھاگتے ہوئے پکڑا گیا۔ کچھار کا نچیروں والا بھی اس وقت ہمارے قید خانے میں ہے۔ وہ جلد ہی سب کچھ اگل دیں گے۔"

اس بری خبر سے میرا دوران خون یک بیک تیز ہو گیا مگر میں نے بظاہر پرسکون رہتے ہوئے کہا "یہ اچھی بات ہے کہ تمہارے مجرم تمہارے قبضے میں آ گئے۔ یہ تمہارا اندرونی معاملہ ہے۔ مجھے صرف اتنی سی فکر تھی کہ صندل خان کے غائب ہو جانے کے بعد یہاں اردو بولنے والا کوئی نہیں ہے۔ تم کسی اور کا بندوبست کر دو تو بہت مہربانی ہو گی۔"

"یہ ناممکن ہے" مجھے اس کا لہجہ روکھا محسوس ہوا "اردو جاننے والے باہر کے کاموں پر گئے ہوئے ہیں۔ کالان میں سردار کے علاوہ صرف میں تمہاری بولی جانتا ہوں اسی لیے یہاں کا چکر لگانے آیا ہوں۔ تمہیں کھانے پینے کی کوئی شکایت ہو تو مجھے بتاؤ۔ میں خدمت گاروں کو سمجھا دوں گا۔"

"ہمیں ہر طرح کا آرام میسر ہے۔ کسی مقامی سے بات چیت نہ ہونے کی وجہ سے ہم سب خود کو اکیلا اور اجنبی محسوس کرنے لگے تھے۔ تم بھی بہت زیادہ مصروف نظر آنے لگے ہو ورنہ تمہارے ساتھ بہت اچھا وقت گزر رہا تھا۔"

"میں اس وقت بھی مشکل سے وقت نکال کر یہاں آیا ہوں۔ یہ چند روز سردار صبغت اللہ کے لیے بہت اہم ہیں۔ کہیں بھی ذرا سی بے پروائی ہوئی تو ہماری ساری محنت رائیگاں جا سکتی ہے۔"

"سردار سے ہماری ملاقات کب ہو سکے گی؟" میں اپنے ذہن میں اٹکا ہوا دوسرا سوال بھی زبان پر لے آیا۔

"کیوں؟" میرے سوال پر اس کی تیوریاں چڑھ گئیں "ایسی کون سی بات ہے جو تم میرے بجائے سردار صبغت اللہ سے کہنا چاہتے ہو؟ اگر میری ہی کوئی شکایت ہے تو دوسری بات ہے۔"

"ارے، تم تو ناراض ہو رہے ہو" میں نے اس کا بازو دباتے ہوئے خوشامدانہ لہجے میں کہا "میں سردار سے صرف یہ معلوم کرنا چاہتا تھا کہ ہم یہاں سے کب تک روانہ ہو سکیں گے۔ ہمیں یہاں آئے ہوئے کافی وقت گزر چکا ہے۔"

"وہ بہت مصروف ہے۔ تم نے دیکھا نہیں کہ مہمان خانہ بھر چکا ہے۔ تبدیلی کے بعد دور دراز کے قبیلوں سے معززین آئے ہوئے ہیں۔ وہ ان سے ملاقاتوں میں پرانے اور نئے معاملات طے کرنے میں لگا ہوا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ کئی دن تک وہ تم کو وقت نہ دے سکے۔ موقع ملا تو میں تمہارا سوال اس تک پہنچا دوں گا۔"

"اگر مہمانوں کے لیے ضرورت ہو تو ہم یہ کمرا چھوڑ کر کہیں اور منتقل ہونے کے لیے تیار ہیں" ویرا نے موقع پاتے ہی غزالہ کی خواہش کی خوب صورت ترجمانی کرتے ہوئے کہا۔

"فی الحال تم یہیں رہو۔ واپس جانے والے نئے آنے والوں کے لیے جگہ خالی کرتے رہیں گے۔ بعد میں ضرورت پیش آئی تو دیکھا جائے گا۔ مجھے معلوم ہے کہ غزالہ کو ان کی آنکھیں ذرا اوپری لگتی ہیں۔ اس کا بہتر علاج یہ ہے کہ دونوں عورتیں ضرورت کے بغیر باہر نہ نکلیں۔ مردانہ شنگاری لباس میں ان پر زیادہ نگاہیں اٹھیں گی" ویرا کی بات کا جواب دیتے ہوئے اس نے یہ بھی جتا دیا کہ وہ غزالہ کا پچھلے روز کا رد عمل بھولا نہیں تھا۔

وہ ہمیں مزید فکر و تشویش میں مبتلا کر کے لوٹ گیا۔ اس وقت تک مہمان خانے میں خاصی خاموشی پھیل چکی تھی۔ اکا دکا ہی آوازیں سنائی دے رہی تھیں۔ غالباً وہ سب ہی جلد سو جانے کے عادی تھے۔ ہمارے لیے وہ خوشی کی بات تھی کہ ہم رات کے سناٹے میں پوری یکسوئی کے ساتھ مشورے کر سکتے تھے۔

صبغت اللہ نے ہم لوگوں کی واپسی جنت گل کی آمد سے مشروط کرنے کے ساتھ یہ بھی کہا تھا کہ وہ اس معاملے کو ہر ایک حتیٰ کہ قدروز خان سے بھی پوشیدہ رکھنا چاہتا ہے اس لیے میں قدروز خان سے یہ نہیں پوچھ سکا کہ جنت گل اور اس کے والدین کو کالان لانے کے سلسلے میں کیا پیش رفت ہوئی تھی۔

"اس وقت قدروز خان ہم لوگوں سے بھڑکا ہوا نظر آ رہا تھا؟" باتوں باتوں میں سلطان شاہ نے کہا "اس کے رویے میں پہلے جیسی گرمجوشی اور بے تکلفی نہیں تھی۔ وہ صرف اپنے مطلب کی بات کر رہا تھا۔"

"ہو سکتا ہے کہ وہ کام کی زیادتی کے اثرات ہوں۔ بغاوت

کرنا اتنا مشکل نہیں ہوتا جتنا بعد کے حالات کو سنبھالنا۔" میں نے جواباً ان تینوں کی تشویش رفع کرنے کے لیے بے پروائی سے کہا۔

"صندل خان اور مچھلیوں والے پر تشدد ہو رہا ہے۔ یہ بھی تو ہو سکتا ہے کہ ان کے منہ سے ہمارے خلاف کوئی بات نکل گئی ہو۔ اس کی بعض باتیں ذو معنی تھیں جو ہم پر بھی لاگو ہو سکتی ہیں۔"

"ان باتوں پر بہت زیادہ سر کھپانا بے سود ہے۔ یہاں ہم سب ہی اوکھلی میں سر دیے بیٹھے ہیں۔ آگے جو کچھ ہوگا اس کا مقابلہ کرنا ہی ہوگا۔ ہمیں اپنی توانائیاں آنے والے وقت کے لیے محفوظ رکھنی چاہئیں۔"

سلطان شاہ مجھ سے الجھتا رہا۔ وہ صورت حال سے اتنا بے خبر نہیں تھا جتنا خود کو ظاہر کرتا رہا تھا۔ میں اسے ٹالتا رہا۔ وہ رات ہمارے لیے پچھلی رات سے زیادہ بھاری تھی۔ حشرات اپنی جگہ پر تھے۔ غزالہ بار بار چونک رہی تھی۔ غسل خانوں وغیرہ کی طرف جانے والی راہداری میں وقفے وقفے سے جاری رہنے والی آمد و رفت اس کے اعصاب پر اثر انداز ہو رہی تھی۔ اس کی تسلی کے لیے میں نے دونوں دروازوں کے کھانچوں میں بلیاں پھنسا کر انہیں اندر سے مقفل کرا دیا تھا مگر پھر بھی کوئی گہری نیند نہیں سو سکا اور وہ رات اونگھتے اور باتیں کرتے ہوئے گزر گئی۔

صبح سویرے ہمارے دروازے پر ہلکا سا دھماکا ہوا پھر دروازہ پیٹا جانے لگا۔ ہم چاروں ہڑبڑا کر بستروں سے نیچے اتر آئے پھر باہر سے قندوز خان کی غصیلی آواز آئی۔ وہ دروازہ کھولنے کا مطالبہ کر رہا تھا۔

میں نے دروازے سے بلی ہٹا کر پٹ کھول دیا۔ قندوز خان مجھے پیچھے دھکیلتا ہوا اندر گھس آیا۔ اس کے پیچھے تین خونخوار شنگاری بھی اندر آ گئے۔ ان کے ہاتھوں میں سنگینیں چڑھی ہوئی کلاشنکوف موت کے تھوکنے اگلنے کے لیے تیار تھیں۔ ان سب کے تیور بہت جارحانہ اور خطرناک نظر آ رہے تھے۔

"باہر چلو!" قندوز خان میرے سینے پر ہاتھ مار کر نفرت آمیز آواز میں پھنکارا "میں سردار صبغت اللہ شنگاری کے نام پر تم چاروں کو گرفتار کر رہا ہوں۔ تم میں سے جس نے بھی چوں و چرا کی اسے بھون ڈالا جائے گا۔"

میری زبان خشک ہونے لگی۔ غزالہ، دیبا اور سلطان شاہ کے چہروں کے رنگ فق ہو گئے تھے۔ ان تینوں نے قندوز خان کے حکم کے بغیر مشینی انداز میں اپنے ہاتھ اوپر اٹھا لیے تھے۔

قندوز خان کی آنکھوں میں اس وقت قہر و نفرت کے شعلے لپک رہے تھے۔ مجھے محسوس ہوا کہ میں نے ذرا بھی زبان کھولی تو وہ وحشی اپنے آدمیوں کو فائر کرنے کا اشارہ دے دے گا۔ وہ بالکل ہی بدلا ہوا اور کسی خونی درندے سے مشابہ نظر آ رہا تھا۔ میں سر جھکا کر خاموشی سے کھلے ہوئے دروازے کی طرف بڑھ گیا۔

اس مختصر سے مسلح دستے کی آمد اور غیر معمولی آوازوں کی وجہ سے ہمارے دروازے پر تجسس شنگاری جمع ہونے لگے تھے۔ حیران و پریشان آنکھوں سے ایک دوسرے کی طرف دیکھ کر سرگوشیاں کر رہے تھے۔ ہمارا محروم و مجبور جلوس باہر نکلا تو یہ خبر بھی وہ بھیڑ کاٹی کی طرح پھیلتی چلی گئی اور ہمارے لیے خود بخود راستہ بن گیا۔

قندوز خان نے دوست بن کر ہمیں جس تحقیر و ذلت سے دوچار کیا تھا صندل خان نے دشمن ہوتے ہوئے بھی ہمیں اس سے محفوظ رکھا تھا۔ سردار پائندہ گل کی زندگی میں وہ ہمیں ایک مہربان ساتھی کی طرح گپ شپ کی خوش گوار فضا میں جیننا سرائے سے گاتان تک لایا تھا اور بعد میں بھی اس کا رویہ مفاہمانہ رہا تھا۔

اس بار ہمارا رخ کسی اور ہی سمت میں تھا۔ حویلی کے وہ راستے نسبتاً ویران پڑے ہوئے تھے۔ چند منٹ کی مسافت کے بعد میرے نتھنوں میں آلو، پیاز اور اناج کی ملی جلی بو آئی۔ شاید وہیں کہیں غذائی اشیاء کو ذخیرہ کیا جاتا تھا۔ آخر کار ہم حویلی سے نکل کر کھلے آسمان کے نیچے پہنچ گئے۔

خودرو گھاس سے ڈھکے ہوئے اس میدان میں ہم ایک سائبان کے نیچے رک گئے۔ مسلح شنگاریوں نے زمین پر جما ہوا چٹان کا ایک ٹکڑا ہٹایا اور زمین میں بے ہنگم سیڑھیاں نمودار ہو گئیں۔

"جاؤ! اب سردار صبغت اللہ کے سامنے پیشی تک یہ زنداں تمہارا مقدر ہے" قندوز خان دھاڑا۔

اس کی بات سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ ہمیں اس زمین دوز تہہ خانے میں اتار کر خود رخصت ہونے کا ارادہ رکھتا ہے اس لیے میں نے مڑ کر بہت عاجزی سے کہا "مگر ہمارا قصور تو بتا دو...."

قندوز خان نے مجھے مزید بولنے کی اجازت نہیں دی اور دانت پیس کر بولا "جاؤ! اندر اترو گے تو تمہیں خود بخود سب کچھ معلوم ہو جائے گا۔ انجان بن کر اپنے سیاہ کرتوتوں پر پردہ ڈالنے کی کوشش مت کرو۔"

ہم چاروں بے زبان بھیڑوں کی ایک قطار کی صورت میں ان ناہموار سیڑھیوں سے نیچے اترنے لگے۔ آخری فرد کے اترنے کے بعد اس تہہ خانے کا دہانہ بند کر دیا گیا۔ مجھے ڈر تھا کہ دہانہ بند ہوتے ہی اندر گھپ اندھیرا پھیل جائے گا مگر آگے ہلکی سی روشنی پھیلی ہوئی تھی جس کا منبع ہمارے سامنے نہیں تھا۔

سیڑھیوں کا اختتام صندوق نما ایک کمرے میں ہوا۔ پہاڑ کے سینے میں تراشا ہوا وہ کمرا بیس فٹ لمبا اور تقریباً اتنا ہی چوڑا تھا۔ اس کی چھت میں ہوا اور روشنی کے لیے ایک کھڑکی بنی ہوئی تھی جو ایک سرنگ کی طرح موٹی چھت سے گزر کر شاید سائبان کے نیچے ہی کھلتی تھی۔ اس ہوا دان کے اوپری حصے پر مضبوط چوبی رکاوٹیں لگی ہوئی تھیں۔

ایک طرف کوئی دیوہیکل انسانی وجود بے حس و حرکت پڑا ہوا

سے ٹوٹی پھوٹی اردو میں ایک سہمی ہوئی مردانہ آواز ابھری۔ ہم سب ہی ایک لمحے کے لیے صندل خان کا کرب بھول کر ادھر متوجہ ہو گئے۔ ہمارے لیے یہ بات حیران کن تھی کہ اس زنداں میں ہمارے علاوہ بھی کوئی اور قیدی اردو سے واقف تھا۔

"ہاں مرگیا" میں نے لحظہ بھر بعد اس کے سوال کا جواب دیتے ہوئے پوچھا "مگر تم کون ہو؟"

"ضیغم خان!" خوف زدہ آواز میں کہنے والے اس جواب نے میرے اعصاب کو ہلا کر رکھ دیا۔ وہ کہہ رہا تھا "ادھر آؤ! شاید وحشت سے یہ عورت بھی بے ہوش ہو گئی ہے۔ مجھے مدد کی ضرورت ہے۔"

ان ٹوٹے پھوٹے فقروں نے میرے وجود میں ہلچل مچادی۔ شاید جنت گل بھی وہیں موجود تھی!

صندل خان جب اپنے سانسوں کی ٹوٹتی ہوئی لڑی کو سنبھالنے کی جاں گسل جدوجہد میں الجھا ہوا تھا اور اسے مدد کی شدید ضرورت تھی اس وقت ہم اس کے لئے کچھ بھی نہیں کر سکے تھے۔ بس اس کی آمد ودی میں اس کے گرد جمع ہو کر اپنے تجسس کی پیاس بجھانے اور اس کے مرنے کا تماشا دیکھتے رہے۔ اس وقت اس کی بے جان لاش کو رد کفن کے علاوہ ہر ضرورت سے بے نیاز ہو چکی تھی' ہم مُردے کی وہ ضرورتیں پوری کرنے کے قابل نہیں تھے جب کہ صندل خان کا دم نکلتے ہی ضیغم خان نے اپنی موجودگی اور پھر کسی عورت کی بے ہوشی کا اعلان کر کے گویا ہمارے سروں پر ہتھوڑے مارا تھا۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ اس قید خانے میں صندل خان کے ساتھ ضیغم خان بھی بند ہو گا۔

قید خانے کی پتھریلی سیڑھیاں اترتے ہوئے میں نے یہ ضرور سوچا تھا کہ ہمارا سامنا صندل خان اور کچھنار کے مجبوروں والے سے ہو گا۔ اسی لئے جب میں نے قید خانے کے ایک تاریک کونے میں انسانی ہیولے دیکھے تو سرسری طور پر انہیں نظر انداز کر دیا تھا۔ کیونکہ اس وقت ہمارے لئے صندل خان سب سے اہم تھا۔

جوں ہی ضیغم خان کی زبان سے عورت کا لفظ نکلا' میری نظروں میں مسکراتی ہوئی جنت گل مجسم ہو گئی۔ اس کے ساتھ میرے ذہن میں یہ خوف بھی ابھر آیا کہ قید خانے کی نیم تاریک خلوت میں ہم سب کا یوں یکجا ہونا سنگین خطرے سے کم نہیں تھا۔ وریا اور غزالہ کو پہلے ہی سے جنت گل کے بارے میں تجسس تھا۔ وہ اس سے مل بیٹھتیں تو اس سے سچ اگلوانے کی پوری پوری صلاحیت رکھتی تھیں۔ اس سچ کے انکشاف کے بعد میرے لئے سر اٹھانے کی بھی گنجائش نہ رہتی۔ عبدالرحیم خان کے قلعے کی ویران بودو خواب گاہ میں جنت گل کی دعوت انگیز پیش قدمیوں کو اپنے گلے کا ہار بنائے ہوئے میں نے سوچا بھی نہیں تھا کہ ایک دن وہ بنا آتی منظر ہو جائے گی کہ وہ کالی دو بیبنوہ غزالہ کے روبرو آ بیٹھے گی۔

صندل خان کی لاش سے اس تاریک کونے کی طرف بڑھتے ہوئے میرے دل میں شدت سے اس آرزو نے سر اٹھایا ... بے ہوش ہونے والی عورت جنت گل نہ ہو۔ شاید یہ میرے دل ... گہرائیوں سے نکلی ہوئی اس آرزو کا کرشمہ تھا کہ جب ... کرنے میں پہنچا تو وہاں مرد کے کندھے سے لگی ہوئی ایک ... عورت ساکت بیٹھی ہوئی تھی جو جنت گل ہو ہی نہیں سکتی ... اس پر پہلی نظر ڈالتے ہی میرے دل میں اطمینان کی لہر دوڑ گئی ...

اس نیم تاریک' بدبودار اور سیلن زدہ قید خانے میں ... اور ایک عورت کی موجودگی کے انکشاف نے ان ... میرے پیچھے آنے پر مجبور کر دیا تھا اور ہم چاروں ہی ایک ... جوڑے تک پہنچے تھے۔

مرد قد آور اور جسیم تھا۔ بیٹھا ہوا ہونے کے باوجود ... پرشکوہ شخصیت نمایاں ہو رہی تھی۔ اس کے بکے بال اگر ... میں کٹے ہوئے تھے اور چہرہ داڑھی مونچھوں سے بے نیاز ... گل کی کہانی درمیان میں حائل نہ ہوتی تو اسے نسوانی ... کا باپ سمجھا جا سکتا تھا۔ اس کے شانے سے لگی ہوئی ... عورت قدرے پست قامت اور فربہی مائل تھی۔ ان کے ... بال اس کے شانوں اور سینے پر بے ترتیبی سے بکھرے ہو... لیکن ناکافی روشنی کی وجہ سے ان دونوں کے خدوخال ... ہو رہے تھے۔

"یہ عورت کون ہے؟" اپنے فطری تجسس سے مجبور ... سوال غزالہ نے کیا تھا۔

"میری بیوی!" ضیغم خان نے بے بسی سے کہا "وہ ... بے چارے کو ہم دونوں کے سامنے روئی کی طرح دھن ... اس کی موت کے صدمے سے بے ہوش ہوئی ہے' اسے ... کر نیچے لٹانے میں میری مدد کرو۔ میری ایک ٹانگ خراب ... کی وجہ سے مجھے بوجھ اٹھانے اور چلنے میں تکلیف ہوتی ...

وہ بگڑے ہوئے تلفظ کے ساتھ ٹوٹی پھوٹی اردو میں ... اظہار کر رہا تھا' زبان پر پوری طرح قادر نہ ہونے کے ... نے جو طویل جواب دیا اس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ ... زبان اور بانوئی ہے۔

"اگر یہ تمہاری بیوی ہے تو پھر گونگی بھی ہو گی؟" ... خاموش ہوتے ہی وریا پوچھ بیٹھی۔

وریا کی قیاس آرائی نے اسے حیران کر دیا "تمہیں ... کہ یہ گونگی بھی ہے؟"

"زبان ہوتی تو یہ چیخے بغیر اتنی آسانی سے بے ... ہوتی۔" وریا کے ذہن سے صندل خان کی موت کے ... فوری اثرات زائل ہو چکے تھے اور وہ نارمل ہوتی جا رہی ... نے کہا "ہم اندھیرے سے نکل کر روشنی میں آؤ۔ ہم تمہاری ... بھی وہیں لے آتے ہیں۔" پھر اس نے بڑھ کر اس ... دونوں شانے تھام کر اسے دیوار سے ہٹا دیا۔

ضیغم خان جسے یہاں فرش پر ٹیک کر بیٹھ گیا اپنے تمام اپنے پیروں پر
اور پھر کسی طور پر تقریباً سجدہ کرتا ہوا اس طرف چل دیا
روزن سے آنے والی روشنی پڑ رہی تھی۔ وزیر اسلطان شاہ
نے کراس عورت کو بھی روشنی میں لے آئی۔ وہ جگہ
کی لاش سے بہت قریب تھی۔
روشنی میں سامنے آنے کے بعد عورت کے چہرے کے
ہوئے نقوش ماضی کی کسی حسین و جمیل دوشیزہ کا سراپا
تھے۔ اگر سردار پائندہ گل اپنے عالم شباب میں ضیغم
کی بیوی کی طرف مائل ہو گیا تھا تو اس میں اسے بہت
قصوروار نہیں گردانا جا سکتا تھا۔ حسین عورت کسی پہاڑی
کی طرح ہوتی ہے جہاں سارے سرا آب رواں کی طرح
سر بسر کر چلے آتے ہیں۔ کمائی میراب ہو تو وہاں رک

دوسری ڈھلانوں پر بہہ نکلتا ہے۔ ایسا نہیں ہوتا کہ نشیب
کی طرف تو بہت ہو گئے پہاڑی دوبارہ اپنے منبع کی طرف سفر شروع
ہے۔ اس کا سفر نشیب ہی کی طرف رہتا ہے جہاں جا بجا جوہڑ
بنانے والے اور کھیت کھلیان اسے قبول کرتے رہتے ہیں۔
وہاں عورتیں ضیغم کی بیوی کو ہوش میں لانے کی تدبیریں
کر رہی تھیں اور میں دوبارہ صندل خان کی لاش کے پاس پہنچ گیا
ضیغم خان اپنے معاندانہ چہرے کے ساتھ پہلے سے موجود

"تم یہاں کیسے پہنچے؟" میں نے اس سے پوچھا "جتا ہے کہ تم
اغوا کر کے لائے تھے۔"
"میں حیران ہوں کہ تم لوگ میرے بارے میں اتنا کچھ جانتے
جبکہ میں تمہارے بارے میں کچھ نہیں جانتا۔" اس نے اپنی
عادت کے مطابق لمبی بات چھیڑ دی "میں کابلی ہی ہوں کل یا پرسوں
میں اپنے گھر میں سویا ہوا تھا۔ سب کچھ سوتے میں ہی ہو گیا۔
جب آنکھ کھلی تو ہم دونوں یہاں بند تھے اور اسے مار پڑ رہی
تھی۔ تب تک کسی نے مجھ سے کوئی بات کرنے کی ضرورت ہی
نہیں سمجھی۔ پتا نہیں ہم کتنی دیر یا دنوں تک مسلسل بے ہوش
رہے تھے۔"
میں نے دل ہی دل میں سوچا کہ اپنے حریفوں کو بے ہوش
کر کے خاموشی سے اپنے ٹھکانوں پر لے آنا شنگاریوں کا محبوب
مشغلہ تھا۔ میں نے سوال کیا "تمہیں علم ہے کہ تم اب کہاں
اور کن لوگوں کے درمیان ہو؟"
"جگہ کا اندازہ نہیں لیکن یہ شنگاری معلوم ہوتے ہیں۔ میں
زبان جانتا ہوں۔"
مجھے اس کے کہے بغیر ہی سمجھ لینا چاہیے تھا کہ وہ پائندہ گل کا
دوست رہ چکا تھا اس لئے اسے شنگاری زبان سے کچھ نہ
کچھ واقفیت ضرور ہونی چاہیے تھی۔ میں نے اس سے کہا "اس
نے دروازے پر کوئی محافظ ضرور ہوگا۔ تم ہوا دان کے نیچے

سے ہٹ کر اسے اپنی طرف متوجہ کر کے اس قیدی کی موت کی خبر
دے دو۔"
"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" وہ جلدی سے بولا "مردے کی
موجودگی کی اطلاع ملنے پر وہ فوراً یہاں آئیں گے۔ یہ لوگ توہم
پرست ہیں۔ فوراً مردے کا پیٹ چیر کر اس کی آلائشیں ضائع کر دیں
گے۔ انہیں یقین ہے کہ کوئی مردہ لوے دو پہر تک بھوں کا توں پڑا
رہے تو اس کے پیٹ میں بدروحیں گھس جاتی ہیں اور پوری بستی
عذاب میں آ جاتی ہے۔"
"تم بہت بولتے ہو۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے کہا "جو
کچھ میں نے کہا ہے اس پر عمل کرو۔ یہ فضول باتیں بعد میں بھی کی
جا سکتی ہیں۔ پتا نہیں ہمیں کب تک یہاں رہنا پڑے؟"
وہ بڑبڑاتا ہوا ہوا دان کے نیچے پہنچ گیا۔ اس کی دوسری آواز
پر ہی اوپر سے ایک شنگاری کا چہرہ جھانکنے لگا۔ دونوں میں مختصر سے
مذاکرات ہوئے اور شنگاری وہاں سے غائب ہو گیا۔
اس کی بیوی اس اثنا میں ہوش میں آ چکی تھی۔ اسے قوت
گویائی سے محروم کر دیا گیا تھا مگر آنکھوں سے خوف و وحشت کا
نمایاں اظہار ہو رہا تھا۔ اس کی خوف سے ابلتی ہوئی آنکھیں صندل
خان کی لاش پر جمی ہوئی تھیں۔
"ڈرو نہیں" غزالہ نے اس مظلوم عورت کو تسلی دیتے ہوئے
کہا "ہم قید ضرور ہیں لیکن فی الحال ہمیں زیادہ خطرہ نہیں ہے
ویسے بھی ہماری تعداد اوچھی ہو گئی ہے۔ تم میری بات سمجھ رہی ہو نا؟"
عورت نے اثبات میں سر ہلایا۔ اسی کے ساتھ اس کے شوہر کی
زبان چل پڑی "گوہر جان اردو اور پشتو اچھی طرح سمجھ لیتی ہے مگر
میری طرح شنگاری بولی نہیں سمجھ سکتی۔ زبان غائب ہونے کی وجہ
سے یہ بول نہیں سکتی۔"
ہم میں سے کسی کے کچھ کہنے سے پہلے گوہر جان نے اپنا پورا
دہانہ کھول دیا۔ ہم سب ہی اس کی المناک کہانی سے واقف تھے
اس لئے میں بھی اس کے کھلے ہوئے دہانے میں جھانکنے کی خواہش
پر قابو نہ رکھ سکا۔ اس کے دانتوں کے پیچھے ایک بھیانک خلا تھا۔
بس حلق کی جڑ میں ایک لوتھڑا سا الٹ رہا تھا۔
اس عورت کو دلاسا دینے کے بعد اس کے شوہر کے حوالے
کر دیا گیا۔ اس اثنا میں تین مسلح شنگاری تہ خانے میں اتر آئے اور
خاموشی کے ساتھ صندل خان کی خون آلود لاش کو اٹھا کر لے
جانے لگے۔ اس موقع پر بھی ضیغم خان اپنی زبان کی خارش پر قابو
نہ رکھ سکا۔ اس نے ان کو مخاطب کر کے کچھ کہنے کی کوشش کی لیکن
اسے بری طرح دھتکار دیا گیا۔ جواب میں کہی جانے والی بات ہماری
سمجھ میں نہیں آئی تھی لیکن جوابی لب و لہجے اور ضیغم خان کے
خائفانہ ردعمل نے پوری صورت حال واضح کر دی تھی۔ وہ کسی
خوف زدہ چوہے کی طرح دبک کر بیٹھ گیا تھا۔
وہ تینوں لاش لے کر چلے گئے۔ دہانہ بند کر دیا گیا مگر صندل

خان کے جسم سے بہنے والے خون کے بڑے بڑے لوتھڑے وہیں فرش پر جمے رہ گئے تھے۔ چند گھنٹوں بعد ان لوتھڑوں سے پیدا ہونے والا تعفن ناقابل برداشت ہو سکتا تھا۔

ضیغم خان اور گوہر جان کی اردو دانی کی وجہ سے ہم کھل کر باتیں نہیں کر پا رہے تھے اس لئے میں اپنے ساتھیوں کو ان دونوں سے بعید ترین کونے میں لے گیا۔ وہاں بیٹھتے ہی ویرا نے دو سگریٹ سلگا کر ایک میری طرف بڑھا دی۔

"ہم فرار کے معاملے میں سنجیدہ نہیں تھے پھر بھی تمہاری اور صندل خان کی باہمی رضامندی عذاب بنتی نظر آ رہی ہے۔ قدروز خان ہمیں پھاڑ کھانے پر تلا ہوا تھا۔" ویرا نے اس معاملے پر اپنی تشویش ظاہر کرتے ہوئے کہا۔

"تم کو ہر ایک سے بلاوجہ باتیں کرنے اور جوڑ توڑ کرنے کا شوق ہے۔" غزالہ نے ویرا سے زیادہ سخت انداز اختیار کرتے ہوئے اپنی زبان کھولی "جس راستے نہیں چلنا اس کے کوس گننے کا کیا فائدہ؟ لیکن تم اپنی دھن میں لگے رہتے ہو۔ وہاں اچھے خاصے مزے میں تھے۔ اب یہاں نہ جانے کیا کچھ بھگتنا پڑے گا؟"

"یہ تمہاری رہائش کا اثر معلوم ہوتا ہے۔" میں نے غزالہ کو چڑاتے ہوئے کہا "تم مہمان خانے میں خدمتگاروں کی بھیڑ سے بچ کر کہیں اور رہنا چاہ رہی تھیں۔ یہاں ایک کالی جوڑے کے علاوہ اور کوئی نہیں ہے۔"

"یہ نہ بھولو کہ وہ جلد ہی ہمارے ساتھ وہی سلوک کریں گے جو صندل خان کے ساتھ کیا ہے۔" غزالہ چڑ کر بولی "اس مہلت کو مذاق میں ضائع کرنے کے بجائے گلو خلاصی کی کوئی تدبیر سوچو۔"

"ہم پر تشدد نہیں کیا جا سکتا۔" میں نے اپنی سوچی سمجھی رائے ظاہر کی۔ "صندل خان سے وہ بہت کچھ اگلوانا چاہتے تھے۔ ہم انہیں کچھ نہیں بتا سکتے۔ وہ لوگ ہماری اس خواہش سے باخبر ہیں کہ ہم جلد از جلد یہاں سے نکلنا چاہتے ہیں۔ سب سے اہم بات یہ ہے کہ ہم سے بگاڑ پیدا کر کے صبغت اللہ جنت گل والے منصوبے سے دست بردار ہونا پسند نہیں کرے گا۔ اس معاملے سے اس کی ذاتی اور قبیلے کی انا منسلک ہے۔ میری اس سے دو بدو بات ہوئی ہے۔ میں اس کے جذبات کی شدت سے پوری طرح آگاہ ہوں۔ میں تم لوگوں سے یہ ذکر کرنا بھول گیا تھا کہ اس نے مجھے صندل خان کی نیت کا کھوج لگانے کا جو کام سونپا تھا، اس سلسلے میں مجھے کوئی فرضی سازش کرنے یا اس کی برائیاں کرنے کی اجازت بھی دے رکھی تھی تاکہ صندل خان مجھے اپنا ہمنوا سمجھ کر کھل سکے۔"

"لیکن تم صبغت اللہ سے ملنے سے پہلے ہی صندل خان کو فرار کے منصوبے پر کام کرنے کے لئے کہہ چکے تھے۔" سلطان شاہ نے مجھے یاد دلایا "وقت کے اس فرق کو تم کہاں لے جاؤ گے؟"

"کہیں بھی نہیں۔" میں نے بے پروائی سے کہا "میں صندل خان کی سازش پکڑنے سے دلچسپی تھی۔ انہیں رفتہ رفتہ اس کا

ہوش ہی نہیں رہا ہو گا۔ پھر یہ بھی نہ بھولو کہ صندل خان نے سب ...
اور صبغت اللہ کی ملاقات کے اگلے دن پکھنار کا سفر کیا تھا ...
سب باتیں ہمارے حق میں جاتی ہیں۔ صندل خان کی ... بہت رکھ ...
بہت رکھ ہے۔ وہ ہمارے لئے فرشتہ ثابت ہوا تھا مگر اس ...
کے بعد میں حقائق کو اپنی سہولت کے مطابق توڑ مروڑ سکتا ہوں ...
میری کسی بات کی تردید کے لئے قبر سے اٹھ کر نہیں آئے گا۔"

"اگر صبغت اللہ نے تمہیں چھوٹ دی تھی تو پھر اب ... یہاں کیوں ڈالا گیا ہے؟" ویرا نے پوچھا۔ دونوں ... میرے پیچھے پڑ گئے تھے اور اپنی ہر بات کا معقول جواب سننا چاہتے تھے۔

"قدروز خان میری اور صبغت اللہ کی مفاہمت سے ... ہے۔ اسے جنت گل والے قصے کی تو ہوا بھی نہیں لگی ہے۔" ... نے اپنے ذہن میں کڑیوں کو یکجا کرتے ہوئے کہا "اس کے بعد ... بھی صبغت اللہ سے ملنے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔ میرا خیال ہے ... کہ صندل خان کے اعترافات سننے کے بعد قدروز خان نے اشتعال ... کے عالم میں اپنے طور پر یہاں لا ڈالا ہے۔ صبغت اللہ بہت ... مصروف ہے۔ ہو سکتا ہے کہ قدروز خان نے یہ بات اسے بتائی ہی ... ہو۔"

"تم پھر بھول رہے ہو کہ ہمیں حراست میں لیتے ہوئے قدروز ... خان نے واضح طور پر اپنے سردار کا پورا نام لیا تھا۔" سلطان شاہ ... کے ذہن میں واقعات کی ہر تفصیل پورے تسلسل کے ساتھ محفوظ ... تھی۔

"سپاہی ہر ایک کو قانون کے نام پر گرفتار کرتے ہیں۔ ... ضروری نہیں ہوتا کہ چیف جسٹس اپنی زبان یا دستخطوں سے ... جاری کرے تب ہی گرفتاری ہو سکتی ہے۔ قدروز خان اس کا ... نمائندہ ہے۔ وہ جو کچھ کرتا ہے اسے صبغت اللہ کی پوری ... پشت پناہی حاصل ہوتی ہے۔ مجھے پورا یقین ہے کہ ہمارے بارے ... میں ... ہوتی ہے۔ ... خانے میں داخل ہونے تک میں بھی بہت ... ذہنی کا شکار رہا تھا لیکن اب پوری صورت حال کا تجزیہ کرنے کے ... میں مطمئن ہوں کہ ہمارا بال بھی بیکا نہیں ہو گا۔ قدروز خان ... ہمارے سامنے ندامت اور شرمندگی کا منہ دیکھتا ہو گا۔"

"خدا کرے کہ ایسا ہی ہو۔" سلطان شاہ بولا "ابھی تک ... ہی بات کا اطمینان ہے کہ انہوں نے ہمیں صرف قید ... تشدد کرنا ہوتا تو ہمیں مہمان خانے سے ہی برے سلوک کا ... شروع کر دیتے۔"

"مجھے حیرت اس بات کی ہے کہ کالی جوڑا ابھی تک ... موجود ہے۔" ویرا نے اپنی طرف سے بے فکر ہوتے ہی ... شروع کر دیا۔ "ان کی یہاں موجودگی کا کیا مطلب ہو سکتا ہے ...

"اس نے خود ہی بتایا ہے کہ پچھلی رات ان دونوں کو ... رد ہیں تھے اور صندل خان پر تھرڈ ڈگری آزمائی جا رہی تھی ...

نے اپنے تجربے کی روشنی میں کہا "ان دونوں سے ابھی تک کسی نے کوئی بات بھی نہیں کی ہے۔ اس سے صرف یہی ظاہر ہوتا ہے کہ فی الحال انہیں صرف برے انجام سے ڈرایا جا رہا ہے۔ ان دونوں کو جلالان لایا گیا تو صندل خان کو خون میں نہلایا جا رہا تھا۔ وہ ایک غیرت دو شکار کرنے کا سنہرا موقع تھا۔ اس سے زیادہ ڈرامائی صورت حال اور کیا ہو سکتی ہے کہ اپنے بستر پر سونے کے بعد کوئی ہوش میں آئے تو تاریک جیل میں موجود ہو اور اس کی نگاہوں کے سامنے کسی کو مرحلہ وار قتل کرنے کی سمت کارروائی جاری ہو۔ اب یادرانی ان دونوں سے جو چاہیں گے وہ کہلوا لیں گے۔ صندل خان کا بھیانک انجام ضیغم خان کا حوصلہ پست کر چکا ہے۔"

"ہم میں یہی سب سے بڑی خرابی ہے کہ بعض اوقات ہم بہت تیزی سے سوچنے لگتے ہیں۔" ویرا بُرا سا منہ بنا کر بولی "ہم نے اتنی جلدی نتائج پر چھلانگ نہ لگائی ہوتی تو ہم اس مسئلے پر سر کھپا کر آرام سے اپنا کافی وقت گزار سکتے تھے۔ دونوں باتیں طے ہو جانے کے بعد ہم اب انتظار کی کوفت میں مبتلا رہیں گے۔"

"ان دونوں سے چھیڑ چھاڑ جاری رکھی جا سکتی ہے۔" سلطان شمار نے ضیغم خان اور گوہر جان کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا "ابھی تک ہم دوسروں سے ان کی کہانی سنتے آئے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ ان کے انکشافات زیادہ دلچسپ ہوں۔ ایک بار بات چل نکلی تو کسی نہ کسی طرح جنت گل کا ذکر بھی نکال لیا جائے گا۔"

"یہ تجویز مناسب ہے۔" ویرا اور غزالہ نے بیک آواز کہا۔

اسی وقت مجھے احساس ہوا کہ عورت کہیں کی اور کیسی ہی ہو، اسے دوسروں کی نجی زندگی میں جھانکنے کی شدید خواہش رہتی ہے۔ مشرق و مغرب، شہر اور دیہات، کراچی اور گلالان، جہالت اور اعلیٰ تعلیم سے اس فطری تجسس میں کوئی فرق نہیں پڑتا جو شاید عورت کے خمیر ہی میں شامل ہوتا ہے اور اس کے جسم سے روح کا رشتہ منقطع ہونے تک رنگ دکھاتا رہتا ہے۔

"اے! تم دونوں اُدھر کیوں چھپے ہوئے ہو؟" بات طے ہوتے ہی ویرا نے قدرے اونچی آواز میں اُن دونوں کو پکارا "ادھر روشنی میں آ کر ہمارے ساتھ کیوں نہیں بیٹھتے؟ ہم سب آپس میں باتیں کر کے اس ماحول کی وحشت کو کافی کم کر سکتے ہیں۔ اٹھ کر آ جاؤ۔"

ان دونوں کی طرف سے ایک مرتبہ پھر وہی سانپ کی دبی دبی پھنکار سنائی دی جو میں اس زیرِ زمین قید خانے میں داخل ہوتے وقت بھی سن چکا تھا۔ اس بار میں نے اندازہ لگا لیا کہ یہ آواز ضیغم خان کی گونگی بیوی گوہر جان کے ہونٹوں سے برآمد ہوتی تھی۔ زبان نہ ہونے کی وجہ سے اس کے دہانے سے وہ آوازیں شاید اس وقت نکلتی تھیں جب وہ اضطراری طور پر کوئی مخصوص الفاظ ادا کرنے کی کوشش کرتی تھی۔

چھت میں بنے ہوئے ہوادان سے آنے والی روشنی کا رخ غیر محسوس انداز میں بدلتا جا رہا تھا مگر اس کے قرب و جوار میں بھی اتنی روشنی تھی کہ ہم آسانی سے ایک دوسرے کو دیکھ سکتے تھے۔ ہم صندل خان کے خون سے آلودہ حصے سے بچ کر ایک ہی جگہ جمع ہو گئے۔ اس وقت دن کا وقت تھا اور ہم سب ہی اپنے تفکرات کے باوجود خاصے حوصلے دکھا رہے تھے لیکن میں اس بارے میں فکرمند تھا کہ ہمیں رات بھی اسی قید خانے میں گزارنی پڑی تو گھور اندھیرے اور گھٹن میں ہم کیا کریں گے۔ مجھے دوسرا خوف ان حشرات الارض کی طرف سے دامن گیر تھا جو اندھیرا پھیلتے ہی اپنی خوراک کی تلاش میں زمین دوز بلوں اور سوراخوں سے ابل پڑتے۔

"تم لوگ ہم دونوں کے بارے میں بہت سی باتیں جانتے ہو لیکن تم نے اپنے بارے میں ابھی تک کچھ بھی نہیں بتایا۔ تم یہاں کے لوگوں کے لباس میں ہونے کے باوجود ان میں سے نظر نہیں آتے۔ تم کون ہو؟ کہاں سے آئے ہو؟ اور کس جرم کی سزا میں اس عقوبت کدے میں حوالے کئے گئے ہو؟" سکون سے بیٹھنے کے بعد لنگڑے ضیغم خان نے ایک ہی سانس میں بیک وقت کئی سوالات کر ڈالے۔

ضیغم خان کے گھناؤنے کردار سے بخوبی واقف ہونے کی وجہ سے میں کسی بھی طرح اسے قبول ہی نہیں کر پا رہا تھا۔ میرے دل میں اس کے لئے نفرت، بغض اور تحقیر کے کینہ انگیز جذبات پرورش پا رہے تھے۔ ایک ایسا شخص جو اپنی جھوٹی خود پرستی کی خاطر اپنی جوان اور حسین بیوی کو زبردستی اپنے ایک دوست کی گود میں دھکیل دے، وہ کسی بھی طرح عزت اور محبت کے قابل نہیں ہو سکتا۔ میں نے اپنے چہرے پر نمودار ہونے والے تاثرات کو ضیغم خان سے پوشیدہ رکھنے کے لئے اپنا منہ دوسری طرف پھیر لیا مگر ویرا نے اس کے ساتھ بات جاری رکھی۔

"ہمیں کراچی سے اغوا کر کے شنگڑا ویلی لایا گیا ہے۔" ویرا نے شاید تفصیل میں جانے کا ارادہ کرتے ہوئے بات شروع کی تھی کہ ضیغم خان نے حسبِ عادت اس کی بات بیچ سے اچک لی۔

"اچھا! تو اس وقت ہم شنگڑا ویلی والوں کے قیدی ہیں۔" اس کی آواز تحیر زدہ تھی "کیا نام ہے اس جگہ کا؟ ابھی تک تو میں یہ سوچ رہا تھا کہ شنگڑیوں نے ہمیں افغانستان ہی کے کسی علاقے میں قید کیا ہوا ہے۔"

"تو کیا شنگڑا ویلی افغانستان میں شامل نہیں ہے؟" اس بار ویرا نے حیرت سے پوچھا تھا۔

"کاغذ پر لکیریں لگانے سے کہیں بھی سرحدیں نہیں بنا کرتیں۔" اس کا جواب بہت فکر انگیز تھا "جب ان علاقوں میں رہنے والے ہی خود کو ان سرحدوں کا پابند نہ سمجھتے ہوں تو ان کا ہونا یا نہ ہونا یکساں ہوتا ہے۔ اس لئے ایسا جھوٹ بولنے سے کوئی فائدہ نہیں ہوتا۔ شنگڑی افغانستان کو مانتے ہیں، نہ اس کے آئین اور قانون کو۔ وہ اپنے سرداری نظام سے خوش چلے آ رہے ہیں۔ اس

علاقے میں سردار کی رضا ہی قانون کا درجہ رکھتی ہے۔ تم نے یہ نہیں بتایا کہ ہم شنگارا ویلی کے کس علاقے میں قید کیے گئے ہیں؟"
اس کی زبان بمشکل رکنے پر آئی تھی۔

"شاید اسے گالان کہتے ہیں۔" ویرا نے سرسری لہجے میں کہا "ہم کئی دن سے یہاں قید ہیں۔"

"اوہ! پھر تو یہ شنگارا ویلی کا دارالخلافہ ہے۔ یہاں تم سردار پائندہ گل سے بھی ملی ہو گی؟"

"ابھی تک سردار کا ذکر ہی سنتے رہے ہیں' اس سے ملنے کی نوبت نہیں آئی۔" ویرا نے چالاکی سے کام لیتے ہوئے گول مول جواب دیا "کیا تم یہاں کے سردار سے واقف ہو؟" آخری سوال کرتے ہوئے بھی اس نے خونی انقلاب کے بعد برسراقتدار آنے والے مبینہ اللہ کا نام نہیں لیا۔

"جانتا ہوں۔ میں اسے جانتا ہوں۔" اس کی آواز فکر آمیز اور گہری ہو گئی "لیکن میں حیران ہوں کہ یہاں سے جس آدمی کی لاش اٹھائی گئی' اس کا نام صندل خان تھا۔ صندل خان تو سردار پائندہ گل کا خاص مصاحب اور خوشامدی ہوا کرتا تھا۔ پھر اس پر تشدد کر کے موت کے منہ میں دھکیلنے والے اس سے ایسے سوال کر رہے تھے جیسے اس نے بغاوت کی ہو۔ اس وادی کے باسی آسانی کے ساتھ اپنی وفاداریاں نہیں بدلا کرتے۔ کہیں ایسا تو نہیں کہ یہاں کوئی خون خرابہ ہوا ہو اور اب سب کچھ بدل گیا ہو۔ میرے سر پر ان باتوں کا بہت بوجھ سوار ہے۔ تم کچھ جانتی ہو؟"

اس نازک موڑ پر میں نے گفتگو میں شریک ہونے کا فیصلہ کر کے کہا "یہ کیا بتائے گی؟ مجھ سے سنو کہ یہاں کچھ نہ کچھ ضرور ہوا ہے۔ کو نشانیاں ملی ہیں تو خون ریزی بھی ہوئی ہو گی۔ مگر ہمیں یہ نہیں معلوم کہ یہ سب کچھ کیوں ہوا تھا اور اس کا نتیجہ کیا نکلا۔ ہمیں خود بھی صندل خان کو یہاں دیکھ کر حیرت ہوئی تھی۔"

"اس نے مرنے سے پہلے تم سے بہت باتیں کی تھیں۔" ضیغم خان نے تجسس بھرے لہجے میں پوچھا "اس کی آواز بہت کمزور اور دھیمی تھی جو مجھ تک نہیں پہنچ رہی تھی۔ اس نے تمہیں کچھ نہ کچھ تو بتایا تھا۔ تم مجھے وہی بتا دو۔ شاید میں یہاں کے حالات کا اندازہ لگانے میں کامیاب ہو جاؤں۔" وہ بہت کایاں معلوم ہو رہا تھا۔

"حالات کا اندازہ لگا لینے سے کیا فرق پڑے گا؟" ویرا نے میری لائن پر چلتے ہوئے پوچھا۔

"بہت فرق!" ضیغم خان کی آواز پرجوش ہو گئی "اگر پائندہ گل زندہ ہے تو تم یقین کرو کہ میں اس کے سامنے ہوتے ہی تم سب کو بچا لوں گا۔ وہ میری بات نہیں ٹال سکے گا۔ اگر وہ معزول کیا جا چکا ہے تو میں کچھ بھی نہیں کر سکتا۔ میری امیدیں اسی کی زندگی سے وابستہ ہیں۔" اس مرحلے پر اس کی بیوی نے اپنے حلق سے خرخر کی بے معنی آوازیں پیدا کر کے اپنے شوہر کی پشت پر زور سے ایک ہاتھ مارا تو وہ شفقت آمیز انداز میں ہنستے ہوئے اس سے ذرا دور سرک کر بولا۔

"میری بیوی پائندہ گل کو پسند نہیں کرتی۔" اس نے اپنی بات کا تسلسل جاری رکھتے ہوئے کہا "بلکہ شاید نفرت کرتی ہے مگر اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ پائندہ گل' گوہر جان کے جذبات کو خوب سمجھتا ہے۔"

"یہ بہت عجیب اور دلچسپ بات ہے۔" غزالہ بول پڑی "تمہیں اس پر ناز ہے اور تمہاری بیوی اس سے نفرت کرتی ہے تو اس کی کوئی بہت گہری وجہ ہو گی۔ ہمیں اس کے بارے میں بتاؤ۔"

"اس میں تمہارے لئے کچھ بھی نہیں ہو گا۔" وہ ٹالنے کے انداز میں بولا "وہ ہم دونوں کا آپس کا معاملہ ہے۔ جس کا ذکر کرنا بھی اچھا نہیں لگتا۔ تم مجھے صندل خان کی آخری باتوں کے بارے میں بتاؤ۔ ہم سب کی بقا کے لئے یہ جاننا بہت ضروری ہے کہ گالان میں اس وقت کون حکمران ہے اور یہاں کے کیا حالات ہیں۔"

"اس کی ایک ہی بات میری سمجھ میں آ سکی کہ اسے بادرانیوں کی قید میں مرنے کا افسوس تھا۔" اس کی ضد دیکھتے ہوئے میں نے تھوڑا سا کھلنے کا فیصلہ کر لیا "اس کی باقی باتیں بے ربط سی تھیں۔"
میرے الفاظ پر وہ لنگڑا اچھل پڑا "اس کا مطلب ہے کہ صرف چالیس برس بعد گالان کی زمین پھر خون میں نہا گئی۔ پائندہ گل کا باپ' شہباز بیر کولی کو قتل کر کے اقتدار پر قابض ہوا تھا اور اب بادرانیوں نے پائندہ گل کو مار ڈالا ہے۔ اگر وہ مارا جا چکا ہے اور یہاں بادرانی حکمران ہیں تو سمجھ لو کہ ہم سب بھی مارے جائیں گے۔"

"بادرانیوں کو ہم سے کیا پرخاش ہو سکتی ہے؟" میں نے اس کی طرف دیکھتے ہوئے پوچھا۔

"تم سے نہ ہو لیکن وہ ہم دونوں میاں بیوی کو نہیں بخشیں گے۔ تم نے میرے دل میں ہول پیدا کر دیا ہے۔"

"کیوں؟ اس کی کوئی نہ کوئی وجہ ضرور ہو گی۔" غزالہ نے اصرار کیا۔

وہ چند ثانیوں تک اپنا سر تھامے بیٹھا رہا۔ گوہر جان نے اسے دو مرتبہ جھنجوڑ کر تھپڑ لگائے مگر ضیغم خان اسے جھڑک کر رہ گیا۔ ان دونوں کے مراسم کا عجیب پہلو تھا جو دونوں عورتوں کے لئے دلچسپی کا باعث تھا۔

"سردار پائندہ گل مر گیا..." آخر کار ضیغم خان نے اپنی بیوی کی طرف دیکھتے ہوئے سپاٹ آواز میں کہا "اب تو تیرے دل میں ٹھنڈ پڑ گئی ہو گی' تجھے سکون مل گیا ہو گا۔"

گوہر جان کی آنکھیں اندرونی جوش سے چمکنے لگیں۔ ہونٹوں پر بہت جاندار مگر استہزائیہ مسکراہٹ ابھر آئی اور اس نے اپنے حلق سے عجیب و غریب آوازیں نکالتے ہوئے اپنے سر کو اثبات میں ہلانا شروع کر دیا۔ جنت گل کی گونگی ماں کی طرف سے خوشی کا اظہار فطری اور قابل فہم تھا۔

"وہ مر چکا ہے۔" ضیغم خان بدستور گوہر جان کی طرف دیکھتے ہوئے بولا "باورانیوں سے جان بچانے کے لئے ہمیں وہی کہنا ہوگا جو میں اب کہہ رہا ہوں' کان کھول کر سن لے کہ پائندہ گل دوبارہ زندہ نہیں ہو سکتا۔ تو نے میرا ساتھ دیا تو میری بات کو کوئی نہیں جھٹلا سکے گا۔ تھوڑی سی ردوبدل کرکے ہم سارا الزام اسی کے سر ڈال سکتے ہیں۔" شاید اس خبیث کا سازشی ذہن کوئی اور ہی کہانی سوچ رہا تھا۔

میں نے اس کا ذہنی ارتکاز ختم کرنے کے ارادے سے سوال کیا "تم نے یہ کیسے فرض کرلیا کہ پائندہ گل زندہ نہیں ہے؟ یہ بھی تو ہو سکتا ہے کہ باورانیوں نے اسے معزول کرکے اپنا قیدی بنا لیا ہو۔"

گوہر جان نے سر ہلا کر میرے سوال کی معقولیت کی تائید کی اور جواب طلب نظروں سے اپنے شوہر کو گھورنے لگی۔

"شنگارا وادی میں اقتدار کی لڑائی کا فیصلہ کسی ایک بڑے کی موت کے بغیر نہیں ہوتا۔" لمحہ بھر بعد ضیغم خان کی زبان چلنے لگی "باورانیوں کو پائندہ گل کی موت کے بعد ہی فتح حاصل ہوئی ہوگی اور اس کے حامیوں نے ہتھیار ڈالے ہوں گے۔ اگر اس کے لشکری میدان چھوڑ کر بھاگ جاتے اور وہ اکیلا رہ جاتا' تب بھی وہ جنگی قیدی بننے کی ذلت اٹھانے کے بجائے خودکشی کرلیتا۔ یہ اس وادی کی روایت ہے اور پائندہ گل مجھے اپنی روایتوں کے بارے میں بہت کچھ بتاتا رہتا تھا۔" پھر وہ اچانک ہی جھنجلا گیا "یہ تم کیا خرافات لے بیٹھے؟ مجھے یکسوئی کے ساتھ اپنی بیوی سے بات کرنے دو۔"

ضیغم خان کے جواب سے گوہر جان کے چہرے پر واطمینان کی لہر دوڑ گئی تھی۔ ضیغم خان فوراً ہی اس سے مخاطب ہوگیا "تو سن رہی ہے نا؟" اپنی بیوی سے تائید کا اشارہ پاکر اس نے اپنی بات جاری رکھی "وہ میرا دوست تھا اور اکثر مجھ سے ملنے کے لئے ہمارے گھر آتا رہتا تھا۔ اسے بڑا دکھ تھا کہ اس کی اولادیں پیدا ہوکر مر جاتی ہیں۔ وہ نئی شادی کرنے سے پہلے یہ جاننا چاہتا تھا کہ اس کے بچوں کی موت کہیں اس کی کجی یا کمزوری کے باعث تو نہیں ہوتی۔ میں اس کی ہاں میں ہاں ملاتا رہا۔ مجھے یہ معلوم نہیں تھا کہ وہ حرامی میرا ہی گھر تاک رہا ہے۔ ایک رات اس نے ہم دونوں کے پینے کے دودھ میں بہت سی افیم ملا دی اور ہم نشے میں گہری نیند سوگئے تو وہ تیرے پاس پہنچ گیا۔ صبح تو نے مجھ پر الزام لگایا کہ میرے جانے ہوئے دوست نے تیرے ساتھ بدسلوکی کی ہے اور اس الزام تراشی پر مجھے طیش آگیا۔ میں نے تجھے گرا کر تیری زبان کاٹ دی اس طرح سب کچھ وہی رہے گا بس میری پیشانی کا داغ الٹا ہو جائے گا۔ باورانی فوراً مان لیں گے کہ سردار پائندہ گل نے کامل کے ایک گھرانے کو تباہ کرنے کی کوشش کی تھی۔"

گوہر جان نے ہاتھ کے اشاروں اور بے معنی آوازوں کے ذریعے کچھ کہا جو ہم میں سے کسی کے لئے بھی قابلِ فہم نہیں تھا مگر ضیغم خان پوری طرح اس کی طرف متوجہ تھا۔ اس کی بات مکمل ہونے پر وہ مفاہمانہ انداز میں کہنے لگا "اس میں تیری اور باتیں بدلی کی بات ہی نہیں ہے۔ مجھ سے آج تک کسی نے کچھ پوچھا نہ میں نے کسی کو کچھ بتایا۔ تو گونگی ہو چکی ہے۔ لوگوں کی باتیں سن کر اقرار یا انکار ہی کر سکتی ہے۔ لوگ اپنی اپنی باتیں بناتے رہے اور وہی آگے پھیلتی رہیں۔ پہلے بھی پائندہ گل گناہ گار تھا۔ میری کہانی میں بھی وہ گناہ گار ہے۔ اس سے کچھ بھی نہیں بدلتا۔ ہمیں یہاں اسی لئے لایا گیا ہے کہ باورانی پرانی راکھ کو کریدنا چاہتے ہیں۔ وہ اس بارے میں ضرور بات کریں گے۔ بات چھڑی تو ہم دونوں اسی کہانی پر جم جائیں گے۔ میں صاف کہہ دوں گا کہ ہمیں پائندہ گل سے ڈر لگتا تھا۔ اگر ہم کامل میں پھیلنے والی شرمناک کہانی کا تردید کرکے اسے لٹیرا قرار دیتے تو وہ ہمیں مروا دیتا۔ اس لئے ہم بھی حقیقت زبان پر نہ لائے کیونکہ جو بے آبروئی ہونی تھی' وہ پہلے ہی ہو چکی تھی۔ میں نے تیرے ہاتھوں اتنی مار کھائی ہے اور ایسے ایسے دکھ اٹھائے ہیں کہ میری سزا پوری سے بھی زیادہ ہو چکی ہے۔ اب تجھے ہر حال میں میری بات کو اونچا رکھنا ہوگا۔"

گوہر جان نے اس کے سینے پر زوردار الٹا ہاتھ مارا اور ساتھ ہی اس کے حلق سے ایک بھیانک آواز برآمد ہوئی۔ اس نے منہ کھول کر زوردار قہقہہ لگایا تھا۔ پھر وہ فوراً ہی سنجیدہ ہوگئی۔ ضیغم خان بڑے مزے سے ہنس کر اپنا سینہ سہلا رہا تھا۔ شاید وہ ہر وقت ہی اپنی بیوی سے پٹنے کا عادی ہو چکا تھا۔ اس کے احساس جرم نے اس سے ہر جوابی کارروائی کی قوت چھین لی تھی۔ وہ دونوں اپنے اپنے زخموں سمیت ایک دوسرے کے ساتھ رہنے پر مجبور تھے۔

میں ان کی پوری کتھا سے بخوبی واقف تھا۔ اس لئے آسانی سے سمجھ گیا کہ ضیغم خان نئی کہانی کے ذریعے اپنے گھناؤنے کردار کو پارسائی کا لبادہ پہنانا چاہ رہا تھا۔ کمال کی بات یہ تھی کہ اس نے اس پوری مدت میں ایک بار بھی جنت خانم یا جنت گل کا نام نہیں لیا تھا۔

میں نے انجان بن کر ضیغم خان کو گھورتے ہوئے کہا "معلوم ہوتا ہے کہ تم دونوں اپنی جان بچانے کے لئے مرے ہوئے پائندہ گل پر بہتان طرازی کا منصوبہ بنا رہے ہو۔ تھوڑی دیر پہلے تمہاری ساری امیدیں پائندہ گل کی ذات سے وابستہ تھیں۔ باورانیوں کی حکمرانی کا اندازہ لگاتے ہی تم نے اسے حرامی' بار آستین اور دوستوں کی عزت کا قاتل قرار دینا شروع کردیا۔ ہو سکتا ہے کہ اس بے چارے نے تمہاری بیوی کی شکل بھی نہ دیکھی ہو۔ تم بلاوجہ ایک شریف مردے کے خلاف ایک سازش تیار کر رہے ہو۔"

وہ الجھن آمیز نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے بولا "تم اس بارے میں کچھ نہیں جانتے اس لئے میرا راستہ کاٹ کر مجھے مصائب میں مبتلا کرنے کی کوشش مت کرو۔ تو اس میں غنڈگی میں تمہیں کچھ اور بھی بتا رہا ہوں۔ میری پوری بات سن کر تم حیرت سے اپنی انگلیاں چبا ڈالو گے۔ تمہاری عورتوں کے سامنے یہ بات

مناسب نہیں ہو گی۔"

"نہیں' ہر بات ہمارے سامنے ہو گی۔" دُردانہ نے تلخی سے احتجاج کیا "تم اتنی دیر سے ہمارے سامنے گندی اور بے ہودہ باتیں کر رہے ہو۔ اس وقت ہماری موجودگی کا خیال نہیں تھا تو اب کیوں شرما رہے ہو؟"

"مجھے اپنی عزت بھی عزیز ہے۔" وہ بے بسی کے ساتھ بولا۔ اس کا چہرہ لٹک گیا تھا۔

"ابھی تم خود ہی بتا چکے ہو کہ پائندہ گل نے تمہاری عزت کے ساتھ غیرت کے بھی پرخچے اڑا دیے تھے۔" دُردانہ نے بے رحمی سے کہا "تمہارے پاس اب رہ ہی کیا گیا ہے جسے تم بچانا چاہ رہے ہو۔"

"تم مجبور کر رہی ہو تو سنو!" چند ثانیوں کے بوجھل سکوت کے بعد اس نے شکست خوردہ آواز میں کہنا شروع کیا "رات گزر گئی۔ جو ہونا تھا' وہ ہو گیا۔ میں لاچار تھا۔ میں نے پائندہ گل کی اس ذلیل حرکت کو اپنی قسمت کا لکھا سمجھ کر تسلیم کر لیا۔ اپنی اس المناک پامالی کے بعد گوہر جان ایک بچی کی ماں بنی اور ہم نے اس کا نام جنت خانم رکھا مگر دیکھنے والوں کو اس لڑکی کے چہرے مہرے میں پائندہ گل کے خدوخال نظر آنے لگے۔ اس کا نام خود بخود جنت گل پڑ گیا۔ ہم نے بڑی محنت سے اسے پالا پوسا لیکن ہم اس کے گندے خونکاری خون کو نہیں سنبھال سکے۔ وہ بگڑ چکی ہے۔ ہمارے ساتھ رہنے کے بجائے اپنے مرشد کے ڈیروں میں گھری رہتی ہے۔ کچھ دنوں سے وہ کابل کی محفلوں میں ایک انوکھی سی بات پھیلاتی پھر رہی ہے۔ اس نے پائندہ گل کے کسی رفقاء سے منہ کالا کر کے تمام شنگاریوں کے منہ پر تھوک دیا ہے۔ یہ بھی سننے میں آیا ہے کہ اس نے پائندہ گل کے اکلوتے بھانجے کا خون کیا ہے۔ پائندہ گل کے آدمی کابل میں اسے ڈھونڈتے پھر رہے ہیں مگر وہ کہیں چھپ گئی ہے۔ وہ لڑکی میرے لئے ادبار سے زیادہ عذاب بن چکی ہے۔"

"ببول اور کیچڑ میں گلاب نہیں کھلا کرتے۔" غزالہ نے ترشی سے کہا "تم نے پائندہ گل کی حوصلہ افزائی کی ہو! اس نے خود گوہر جان پر بھی نظر ڈالی ہو' اس کا نتیجہ اچھا ہو ہی نہیں سکتا تھا۔ تم نے اس کٹھے کو پال پوس کر اپنے ہی نہیں اور نہ جانے کس کس کے پاؤں پر کلہاڑی ماری ہے۔" غزالہ کے لئے جنت گل کا نام ہی ناقابل برداشت تھا۔ اس نے کوئی لگی لپٹی رکھے بغیر اپنے دل کی بھڑاس نکال لی۔

"کابل میں شنگاریوں نے اسے تلاش کرنا شروع کیا تو میں نے سکھ کا سانس لیا تھا کہ اب ہمیں اس کی ذات سے پیدا ہونے والی رسوائیوں سے نجات مل جائے گی۔ یہ بدبخت بجائے اس کے بجائے ہمیں یہاں اٹھا لائے۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ یہ کیا ہو رہا ہے؟" وہ الجھا ہوا اور افسردہ نظر آ رہا تھا۔

"تم نے اسے جوان ہونے سے پہلے ہی کسی کے ہاتھ بیچ کیوں نہیں دیا؟" اچانک دُردانہ پوچھ بیٹھی "تمہارے یہاں تو شاید لڑکی کی رسم ہوتی ہے۔ دولہا کو بھی پاتھ آ جاتے اور اس سے پیچھا بھی چھوٹ جاتا۔"

"کاش! تم نے اس کی باتیں سنی ہوتیں!" ضیغم خان ایک گہرا سانس لے کر درد بھری آواز میں بولا "وہ ہر بات وقت اور اپنی عمر سے پہلے جانتی رہی ہے۔ مجھے دھمکیاں دیتی رہتی ہے کہ میں نے اس کی مرضی کے خلاف اس کی بات چلائی تو وہ روپوش ہو جائے گی پھر سنا کہ وہ پشاور میں پائندہ گل کے بھانجے سے عشق لڑا رہی ہے۔ آخر میں خبر آئی کہ اس نے عبدالرحیم خان کو مار ڈالا۔۔۔"

گوہر جان نے حلق سے آواز نکال کر اسے اپنی طرف متوجہ کیا اور شہادت کی انگلی سے بار بار اس کی طرف اشارہ کر کے دونوں ہاتھ ہلانے لگی۔ اس جوش و خروش میں اس کے منہ سے عجیب اور ڈراؤنی آوازیں بھی نکل رہی تھیں۔ ضیغم خان کی تیوریوں پر بل پڑنے لگے۔ وہ بے زاری کے عالم میں گوہر جان کی طرف دیکھتا رہا۔ پھر بے رخی سے بولا "ہاں یہ میرا گناہ ہے جو میرے سر پر ناچ رہا ہے۔ تو ہمیشہ ایسی ہی باتیں کر کے میرا خون جلاتی رہی۔ جب اسے جان سے مارنے کا ارادہ کیا تھا تو تیری ممتا تڑپ اٹھی تھی۔ اب بھگتے رہنے رہی ہے۔"

گوہر جان کے ردعمل سے پتا چل گیا کہ ضیغم خان نے اس کا مفہوم سمجھنے میں غلطی نہیں کی تھی۔ وہ عورت زبان سے محروم ہو جانے کے باوجود اپنے شوہر سے برابر کا مقابلہ کر رہی تھی۔ دونوں عورتیں حیران نظروں سے وہ منظر دیکھتی رہیں اور میں وہاں سے اٹھ گیا۔

وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ میری تشویش میں اضافہ ہوتا جا رہا تھا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ قندوز خان کے ذریعے جلد ہی صبغت اللہ کو یہ معلوم ہو گا کہ ہمیں قید کر دیا گیا ہے وہ فوراً ہماری رہائی کا فرمان جاری کر دے گا۔ اس عمل میں زیادہ دیر نہیں لگنی چاہیے۔ وہاں کے ماحول میں یہ ممکن نہیں تھا کہ قندوز خان یہ اہم خبر کئی گھنٹوں تک اپنے سردار کو نہ پہنچا سکے۔ صبغت اللہ لوگوں سے ملنے ملانے میں ضرور مصروف تھا مگر یہ بات ناقابل فہم لگتی تھی کہ قندوز خان کو اس کے پاس پھٹکنے کا موقع ہی نہ مل رہا ہو۔

شنگاریوں کا دن سورج کی رنگین کرنوں کے ساتھ شروع ہوتا تھا اور سورج ڈھلتے ہی ان کے یہاں رات آ جاتی تھی۔ وہ کھانے پینے سے فارغ ہو کر جلد سو جانے کے عادی تھے۔ جنگ کی تیاریوں اور بعد کی مصروفیات نے ان سب کو کافی سے زیادہ تھکا دیا ہوا تھا۔ میرا خیال تھا کہ وہ پہلی فرصت میں تھکان اتارنے کے لئے سرشام ہی بستروں میں جا گھسے ہوں گے۔ کچھ اور وقت گزر جاتا تو ہماری رہائی کا معاملہ اگلے دن پر ٹل جاتا اور ہم رات کے گھور اندھیرے میں خطرناک حشرات الارض کے رحم و کرم پر رہ جاتے۔ صندل خان کے سڑتے ہوئے خون کی بو انہیں ہماری کمین گاہ کی طرف متوجہ کر سکتی تھی۔ غنیمت یہ تھا کہ ہمیں مرحوم صندل خان کی مہربانی سے صاف ستھرے مقامی طرز کے ساتھ جیسے سات مہینے ملے تھے اور ہمارے پاس بھی کی

چہلوں سے محروم نہیں تھے۔

جب اجالا بالکل ہی ماند پڑنے لگا اور ہم سب شنگاریوں کے طویل انتظار سے بلبلا اٹھے تو باہر سے کچھ لوگوں کے زور زور سے بولنے کی آوازیں آئیں پھر ہمیں اپنے سروں پر قدموں کی چاپ سنائی دینے لگی۔ ہم سب کے چہروں پر خوشی کی لہر سی دوڑ گئی۔ گوہر جان کی آنکھیں وحشیانہ انداز میں چمکنے لگی تھیں۔

پھر ہوادان سے آنے والی روشنی یک لخت کم ہوگئی۔ میں نے اوپر دیکھا تو وہاں کوئی تنومند شنگاری موجود تھا جس کی پشت سورج کی طرف اور چہرہ خندق میں تھا۔ میں اسے نہیں پہچان سکا۔

"زبانہ کھل رہا ہے۔" ہوادان کے راستے قندوز خان کی سرد آواز آئی "تم سب ایک ایک کر کے باہر آؤ گے۔ جس نے کوئی چالبازی دکھانے کی کوشش کی اسے گولی مار دی جائے گی۔"

سیڑھیوں پر بھی پھیکی روشنی نظر آنے لگی۔ سب سے پہلے گوہر جان نے ادھر دوڑ لگائی تھی۔ تینوں عورتوں کے بعد میں باہر نکلا تو قندوز خان سات مسلح شنگاریوں کے ساتھ عورتوں کو اپنے نرغے میں لئے کھڑا تھا۔

"خدا کا شکر ہے کہ تمہیں ہمارا خیال آگیا۔" میں نے ممنونیت سے لبریز لہجے میں کہا "شاید سردار نے ہمارے قید ہو جانے کی خبر ملتے ہی ہماری رہائی کا حکم دے دیا ہوگا۔"

قندوز خان نے غصیلی نظروں سے مجھے گھورتے ہوئے کہا "بک بک مت کرو۔ سردار ہر بات سے باخبر رہتا ہے۔ تم کو اسی کے حکم سے یہاں ڈالا گیا تھا اور اب تم اس کے سامنے پیش کئے جاؤ گے۔"

اس کے الفاظ نے مجھے ہراساں کردیا۔ اپنی قید کے بارے میں میں نے جو مفروضہ قائم کیا ہوا تھا وہ غلط ثابت ہو رہا تھا۔ اگر صبغت اللہ ہی نے ہمیں اس حال کو پہنچانے کا حکم دیا تھا تو معاملہ بہت سنگین تھا۔ میں قندوز خان سے مزید ایک لفظ بھی نہیں کہہ سکا۔ میرا ذہن ایک مرتبہ پھر بُری طرح الجھ چکا تھا۔

میرے بعد سلطان شاہ اور آخر میں لنگڑا ضیغم خان کچھ کرتا ہوا تہ خانے سے باہر آیا۔ ضیغم خان کی حالت سے ظاہر ہو رہا تھا کہ کولہے کی مضروب ہڈی کی وجہ سے اس کے لئے زینے چڑھنا عذاب سے کم نہیں تھا۔ اپنے غلیظ اور مکروہ عمل کے نتیجے میں وہ سر سے پیر تک عبرت کا نمونہ بن کر رہ گیا تھا۔

سب لوگوں کے یکجا ہوتے ہی تہ خانے کا دہانہ بند کردیا گیا اور قندوز خان کی رہنمائی میں پورا قافلہ حویلی کی طرف چل پڑا۔ میری پریشانی میری اپنی ذات تک محدود تھی کیونکہ قندوز خان کے انکشاف کے بعد مجھے اپنے ساتھیوں سے تبادلہ خیال کا کوئی موقع نہیں مل سکا تھا۔

ہمارا سفر خاموشی سے جاری رہا۔ حویلی کے ایک نیم تاریک حصے میں جہاں راہداری دو حصوں میں تقسیم ہو رہی تھی قندوز خان، ضیغم اور اس کی بیوی کو دو شنگاریوں کی معیت میں لے کر ہم سے الگ ہوا اور دوسری سمت میں مڑ گیا۔ بقیہ پانچ شنگاری ہمیں لے کر اسی سمت میں چلتے رہے جو عمران کا رخ تھا۔ اس تقسیم نے میری تشویش میں کچھ اور اضافہ کردیا لیکن میں کچھ بولنے کی ہمت نہیں کرسکا۔ اس بار ہم پانچ اجنبی شنگاریوں کے رحم و کرم پر رہ گئے تھے۔ وہ سب ہی اردو زبان سے نابلد تھے۔ خطرہ یہ تھا کہ کہیں وہ میری بات کا جواب دینے کے لئے اپنے ہتھیاروں کی زبان استعمال کرنا نہ شروع کردیں۔ دربار ہال میں پہنچنے کے بعد ہمیں اشاروں سے ایک جگہ روک دیا گیا۔ اس وقت ہال خالی تھا۔ اس کے ایک گوشے میں کھانا کھانے کی کئی چوکیاں ایک ترتیب سے لگی ہوئی تھیں۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہاں دعوت ہو چکی ہو یا ہونے والی ہو۔ ان چوکیوں کے مقابل ایک آراستہ مسند تھی جو محض فرشی ہونے کے باوجود فرشی قالین کی سطح سے کئی انچ اونچی تھی۔ اس مسند کے دائیں بائیں بھی کئی اور نشستیں تھیں جو اس سے نیچی اور غیر آراستہ تھیں۔

صبح تک حویلی میں خاصی بھیڑ بھاڑ تھی۔ جب میں صبغت اللہ سے ملاقات کے لئے وہاں پہنچا تو دربار ہال شنگاریوں سے بھرا ہوا تھا۔ بعد میں اس کے مہمان خانے میں بھی دور دراز سے آئے ہوئے مہمان بھرتے چلے گئے تھے۔ اس وقت دربار ہال کو خالی پا کر مجھے اندازہ ہوا کہ کالاش سے باہر کے قبائلی جتنی تیزی کے ساتھ وہاں وارد ہوئے تھے اسی تیزی کے ساتھ اپنی اپنی بستیوں کی طرف لوٹ گئے تھے۔ اس کے دو ہی اسباب ہو سکتے تھے۔ اول ان لوگوں کا مزاج اور دوم کالاش میں رسد کی فراہمی کے ذرائع پر اچانک آپڑنے والا دباؤ۔ اسباب کچھ بھی رہے ہوں، ہمارے لئے یہ بات اطمینان بخش تھی کہ کھردرے مزاج، بے باک نگاہوں، اکھڑ عادات اور خطرناک چہروں والے شنگاریوں کی بھاری تعداد میں غیر معمولی کمی آچکی تھی۔ شاید یہ اسی تبدیلی کا نتیجہ تھا کہ صبغت اللہ کو ہمارا خیال آگیا تھا۔

ہمیں لانے والوں میں سے ایک مسلح شخص اس منقش چوبی دروازے کی طرف بڑھتا چلا گیا جو سردار کے کمرے میں کھلتا تھا۔ بقیہ شنگاری ہمیں اپنی تحویل میں لئے وہیں کھڑے رہے۔

"سب ساتھی گاؤدی لگ رہے ہیں۔" سلطان شاہ نے سنجیدگی سے کہا۔ سلطان شاہ کی لب کشائی کے ساتھ ہی ہم سب کی نگاہیں شنگاریوں کی طرف اٹھ گئیں۔ وہ چونک کر سلطان شاہ کی طرف متوجہ ضرور ہوئے تھے لیکن ان کے بشروں پر ناگواری کے تاثرات تھے۔ انہوں نے سلطان شاہ کے بولنے پر اعتراض کیا تھا۔

"خدا کا شکر ادا کرو کہ یہ چاروں اردو سے ناواقف ہیں۔" دیرا نے ان کی خاموشی سے حوصلہ پا کر کہا "ورنہ یہ مار مار کر تمہارا حلیہ بگاڑ دیتے۔ تم سب سے آخر میں تہ خانے سے باہر نکلے تھے اس لئے تمہیں علم نہیں ہے کہ قاضی صاحب کی تھیوری دھری رہ گئی ہے۔ ہمیں صبغت اللہ کے ایما پر قید خانے میں ڈالا گیا تھا۔"

"ہمیں اشاروں سے روکا گیا تو میں نے اسی وقت اندازہ لگا لیا تھا کہ یہ سب بے چارے اردو سے پیدل ہیں۔" ویرا کی بات کا جواب دے کر وہ میری طرف متوجہ ہو گیا "کیا یہ ٹھیک کہہ رہی ہے؟"

میں نے اپنے سر کو اثباتی جنبش کے ساتھ کہا "قندوز خان نے یہی بتایا ہے۔ معاملات الجھے ہوئے نظر آ رہے ہیں۔ اب اندر جانے کے بعد ہی صحیح صورت حال کا اندازہ ہو سکے گا۔"

"اب تو صندل خان بھی مارا جا چکا ہے۔" ویرا پر تشویش آواز میں بولی "ہماری جانوں پر بن آئی تو ہم یہاں سے نکلنے کے بارے میں سوچ بھی نہیں سکیں گے۔ صندل خان جیسا پہاڑوں کا کیڑا یہاں سے نکلتے ہی پکڑا گیا تو ہم کس گنتی میں ہیں؟ بے بسی کے ساتھ موت کا انتظار کرنے کے بجائے ہمیں لڑ مرنے کے لئے تیار ہو جانا چاہیے۔"

"فی الحال اتنی دور کی باتیں نہ سوچو۔" سلطان شاہ نے بزرگانہ لب و لہجے میں کہا "ہو سکتا ہے کہ اوپر والا 'اندر والے' کے دل میں کوئی نیکی ڈال دے۔ ویسے ہم تینوں تمہارا عطیہ دے کر بھی بچ سکتے ہیں۔ تم نے صندل خان کے سرہانے آنسو بہا کر یہ ثابت کر دیا ہے کہ تم ان وحشت ناک تاریکیوں میں خوش رہ سکتی ہو۔ یہ لوگ بھی بہت جلد تم سے مانوس ہو جائیں گے۔ زرتاشہ کی خودکشی کے بعد انہیں ویسے بھی ایک عورت کا خسارہ ہو چکا ہے۔"

"میں تمہارے منہ پر تھپڑ مار دوں گی۔" ویرا غصے سے بولی "ایک مرے ہوئے آدمی کے بارے میں ہرزہ سرائی کرتے ہوئے تمہیں شرم آنی چاہیے۔ وہ سچے دل سے ہمارا ہمدرد اور بہی خواہ تھا۔ میں اتنی سنگ دل نہیں ہوں کہ اپنے کسی خیر خواہ کو اتنی خراب حالت میں دیکھ کر بھی اپنے جذبات پر قابو رکھ سکوں......"

"اصل خرابی یہی ہے کہ تمہیں کبھی بھی اپنے جذبات پر قابو نہیں رہتا۔" شنکاریوں کی خاموشی کی وجہ سے وہ دونوں انہیں فراموش کر کے ایک مرتبہ پھر آپس میں الجھ پڑے تھے۔ سلطان شاہ نے ویرا کی بات پوری ہونے سے پہلے بولنا شروع کر دیا تھا "جہاں موقع ملتا ہے پہلی فرصت میں مچل پڑتی ہو اور اب ایک مردہ آدمی کی آڑ لے رہی ہو۔ میں نے تو اس کے بارے میں ایک لفظ بھی نہیں کہا۔ تم نے اس کی عقل کو ماؤف کر دیا تھا۔ وہ تمہاری لچھے دار باتوں میں نہ پھنسا ہوتا تو ہمارے ساتھ ضرورت سے زیادہ ہمدردی دکھاتا اور نہ یوں بے بسی سے مارا جاتا۔"

"تم بھاڑ میں جاؤ۔" ویرا بھنا کر بولی "تمہارے منہ لگنے سے بہتر ہے کہ آدمی اپنا سر کسی پتھر پر دے مارے۔"

"اب تو جہاں بھی جانا ہو گا ساتھ ہی جانا ہو گا۔" سلطان شاہ نے بے پروائی سے کہا "پتھروں سے سر ٹکرانے کا موقع بھی ہر ایک کو حاصل رہے گا۔ یہ دوسری بات ہے کہ تم نے ہم تینوں کو چھوڑ کر چدرہ چدرہ پونڈ کے بارانی بچوں کی ماں بننے کا فیصلہ کر لیا ہو۔"

غزال نے اپنی بے ساختہ مسکراہٹ کو منہ پھیر کر ویرا کی نظروں سے چھپایا۔ میں نے ہنسی روکنے کے لئے بلاوجہ کھانسنا شروع کر دیا۔ سلطان شاہ نے اپنی بات میں آ کر ویرا کے تن بدن میں آگ لگا دی تھی۔ غصے کی شدت سے اس کا چہرہ بگڑ چکا تھا اور وہ کسی بھوکی شیرنی کی طرح اسے گھور رہی تھی۔ سلطان شاہ صورت حال کی نزاکت کو بھانپتے ہی ہم سب سے الگ کھسک کر چاروں شنکاریوں کے درمیان جا کھڑا ہوا۔ اس نے اپنے بائیں ہاتھ کی دیگر تمام انگلیاں بند کر کے چھوٹی انگلی بلند کی ہوئی تھی اور چہرے پر بیچارگی طاری کر لی تھی۔

مجھے یہ دیکھ کر حیرت ہوئی کہ وہ اشارہ گالان جیسی دور افتادہ بستی میں بھی اسی طرح قابل فہم تھا جس طرح کراچی میں۔ زبان سے کچھ کہے بغیر ایک شنکاری نے سلطان شاہ کا بازو تھاما اور رفع حاجت کے راستے کی طرف بڑھتا چلا گیا۔ ویرا اپنی جگہ پر پیچ و تاب کھاتی اور غصے سے دانت پیستی رہ گئی۔

"صبر کرو" میں نے ویرا کے قریب ہو کر کہا "اب وہ بھی بہت طرار ہو گیا ہے۔ بعض اوقات ایسی برجستہ چوٹ کر جاتا ہے کہ آدمی لاجواب ہو کر اپنی بغلیں جھانکتا رہ جاتا ہے۔ تمہیں برا ماننے کی ضرورت نہیں ہے۔"

"اسے طراری نہیں بدتمیزی کہتے ہیں۔" وہ میری طرف دیکھتے ہوئے غرائی "تمہاری خاموشی اور بے جا حمایت نے اب اسے ہر ایک پر حاوی کر دیا ہے۔ میں کسی وقت اس پر ہاتھ چھوڑ بیٹھوں گی۔" پھر یکا یک ہی اس کا منہ بگڑ گیا اور وہ تنفر آمیز لہجے میں بڑبڑائی "ہونہہ! چدرہ پونڈ کے بارانی بچے! الو کا پٹھا!"

پھر سردار کے کمرے سے وہ شنکاری نمودار ہوا جو کچھ دیر پہلے ہم سے الگ ہو کر اندر گیا تھا۔

اس نے دور ہی سے ڈپی کا نعرہ لگایا اور میں اپنی جگہ چھوڑ کر چند قدم آگے بڑھ گیا۔ اس نے ہاتھ ہلا کر مجھے اپنی طرف آنے کا اشارہ کیا اور مقامی بولی میں اپنے ساتھیوں سے مخاطب ہونے لگا۔

میرے قریب پہنچنے سے پہلے ہی اس نے اپنی بات ختم کر لی اور مجھے لے کر دوبارہ سردار کے کمرے کی طرف چل دیا۔ اس نے دروازہ کھول کر مجھے اندر جانے کا اشارہ کیا مگر خود باہر ہی رکا رہا۔

اندر سردار صبغت اللہ مشعلوں کی روشنی میں اپنی جگہ پر براجمان تھا اور سگریٹ سلگائے شراب نوشی میں مصروف تھا۔ اس کی آنکھوں کی سرخی اور پپوٹوں کے ورم سے اندازہ ہو رہا تھا کہ وہ بہت زیادہ شراب پئے ہوئے تھا۔ آگے بڑھنے پر مجھے کئی خالی بوتلیں بھی نظر آ گئیں جو میرے اندازے کی تائید کر رہی تھیں۔

"آؤ! میرا خیال ہے کہ زنداں میں تمہارا وقت اچھا نہیں گزرا ہو گا۔" اس کا لہجہ دوستانہ اور نشے کے اثرات سے عاری تھا "لیکن یہ بہت ضروری تھا۔ بیٹھو اور اپنے لئے شراب انڈیلو۔"

اس نے اپنے ابتدائی کلمات ہی سے اس بات کی تصدیق کر دی کہ قندوز خان نے جھوٹ نہیں بولا تھا۔ ہمیں اسی کی اجازت سے زنداں خانے میں ڈالا گیا تھا۔ مجھے یک بیک اس کی صورت سے نفرت محسوس ہونے لگی۔ وہ سب ہی پاگل اور فاتر العقل

معلوم ہوتے تھے۔ انہیں اپنی کسی بات کا پاس نہیں تھا۔ کسی کو معزز و محترم مہمان کا درجہ دینے کے بعد بدترین قید خانے میں ہوا بند ایک عام آدمی کے لئے ممکن نہیں تھا۔ میرا دل چاہا کہ میں ساغر بینا کو لات مار کر اس پر ٹوٹ پڑوں اور اس کا گلا دبا دوں لیکن میرے دل کے چور نے اس ابال کو فوراً ہی ٹھنڈا کر دیا۔ میں نے صبغت اللہ کی دی ہوئی ایک چھوٹ کی آڑ لینے کا فیصلہ ضرور کیا ہوا تھا مگر حقیقت یہ تھی کہ میں نے صندل خان کے ساتھ مل کر کالان سے فرار ہونے کی سازش کی تھی۔ صندل خان کی ہلاکت کے ساتھ ہی وہ ادھوری سازش بھی دم توڑ چکی تھی اور میں صبغت اللہ کی دی ہوئی رعایت کا فائدہ اٹھا کر خود کو معصوم ظاہر کر سکتا تھا۔ میں کسی رد عمل کا مظاہرہ کئے بغیر اپنے لئے ایک گلاس تیار کرنے میں مصروف ہو گیا۔

"کالان بہت خطرناک جگہ ہے۔ مجھے اب یہاں گھٹن محسوس ہونے لگی ہے۔" صبغت اللہ کے ساتھ پہلا گھونٹ لینے کے بعد میں نے لب کشائی کی "ہمیں جلد از جلد روانگی کی اجازت ملنی چاہیے۔"

مداخلت کے بجائے میری طرف سے جارحانہ لب و لہجے نے صبغت اللہ کو حیران کر دیا "تم روانگی کی بات کر رہے ہو کیا تمہیں یہ فکر نہیں ہے کہ میں نے تمہیں قید خانے میں کیوں ڈلوایا تھا۔ تم پر صندل خان کے ساتھ فرار کی سازش کرنے کا الزام تھا۔ کچھار کے تجوں والے نے یہ اعتراف کر لیا تھا کہ صندل خان نے پانچ مدحانے ہوئے اور تیز رفتار نچروں کی فراہمی کے سلسلے میں اس سے بات چیت کی تھی۔ صندل خان کے چار ساتھی تم ہی لوگ ہو سکتے تھے۔"

"اگر تم پچھلی ملاقات میں طے ہونے والی باتیں بھول گئے ہو تو مجھے فکر مند ہونا پڑے گا۔" میں نے اس کی مخمور آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر سپاٹ لہجے میں کہا "یہ بات میری سمجھ میں نہیں آئی کہ تم نے خود مجھے صندل خان کے دل کی بات اگلوانے کے لئے جھوٹ بولنے اور تمہاری برائیاں کرنے کی اجازت دی اور جب میں نے اس پر عمل کر کے صندل خان کو بے نقاب کر دیا تو تم نے اپنا وعدہ بھول کر مجھے اس ہولناک قید خانے میں بند کرا دیا۔ اس کا مطلب ہے کہ یہاں ہماری حیثیت کا کوئی تعین نہیں ہے۔ ہم کسی وقت بھی تمہارے عتاب میں آ سکتے ہیں۔"

وہ صبر و سکون سے میری بات سنتا رہا۔ میرے آخری فقروں پر اس کے ہونٹوں پر مسکراہٹ پھیلنے لگی۔ میری بات ختم ہونے پر اس نے سوال کیا "اگر تم نے میرے ایماء پر اس کے دل کا بھید جاننے کے لئے اسے کسی سازش پر اکسایا تھا تو تم نے اس اہم بات سے مجھے باخبر کیوں نہیں کیا؟"

"تم سے ملنے کی ہر کوشش ناکام ہو گئی۔ تندوز خان گواہ ہے کہ میں بار بار تم سے ملنے کی خواہش ظاہر کرتا رہا مگر تم مصروف تھے۔ تم نے مجھے منع کر دیا تھا کہ میں تندوز خان کو کچھ نہ بتاؤں اس لئے میں نے قید خانے میں اترتے ہوئے بھی اپنی زبان بند رکھی۔ میں تم سے ملاقات کے انتظار میں اس حال کو پہنچا ہوں۔"

اس کے چہرے سے اچانک ترحاہٹ جھلکنے لگی۔ اس نے گلاس کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا "مشتعل ہو کر تم نے پینے سے ہاتھ کیوں روک لیا؟ پیتے رہو یہ معدے میں اتر کر تمہارا سارا غصہ چوس لے گی۔ ذرا یہ تو بتاؤ کہ صندل خان کو تم نے کس طرح اپنے ساتھ ملایا تھا؟"

میں نے گلاس سے ایک گھونٹ بھر کر کہا "پہلے میں نے محتاط الفاظ میں تمہاری برائی کی۔ وہ خاموشی سے سنتا رہا تو میں نے انقلاب کو غلط قرار دے کر تم پر اپنی بے اعتمادی کا کھلا اظہار کر ڈالا۔ اس پر صندل خان نے پائندہ گل سے اپنی لازوال وفاداری کا اظہار کرتے ہوئے مشترکہ فرار کی پیشکش کی۔ اس کا دعویٰ تھا کہ وہ کسی خطرے کے بغیر ہم سب کو کالان سے نکال لے جائے گا۔ میں رضامند ہو گیا اور وہ سوف کی شراب لانے کے بہانے کچھار کی طرف چل دیا۔ میں اسی وقت تم سے ملنا چاہتا تھا لیکن تندوز خان غائب تھا۔ وہ آیا تو اس نے تمہاری بے پناہ مصروفیت کی کہانی سنائی۔ پھر آج صبح اس نے ہماری حد سے زیادہ تذلیل کر کے ہمیں قید خانے میں بند کر دیا۔"

وہ ہنسنے لگا اور ڈھٹائی سے بولا "سب کچھ اسی طرح ہوا جس طرح میں نے سوچا تھا۔ جب سے صندل خان کو کچھار کی طرف جاتے ہوئے دیکھا گیا تھا تندوز خان مجھے پل پل کی خبریں پہنچا رہا تھا۔ جب صندل خان اچانک لاپتا ہوا تو اس نے کچھار والے کی گردن دبوچ لی اور اس نے معافی کا وعدہ لے کر پوری کہانی اگل دی اور صندل خان اکیلا فرار ہوتے ہوئے پکڑا گیا۔ اس پر بڑا وقت برباد ہوا۔ جب اسے موت سر پر نظر آنے لگی تو اس کی زبان بھی چل پڑی۔ تندوز خان نے اس کی اور تم لوگوں کی ملی بھگت کے بارے میں بتایا تو میں نے اس پر اپنا بھرم رکھنے کے لئے تمہیں بھی قید میں ڈالنے کا حکم دے دیا۔ اب میں کہہ سکتا ہوں کہ میں نے تمہاری خطا معاف کر دی ہے کیونکہ صندل خان نے تم لوگوں کو میرے خلاف ورغلایا تھا۔" اس نے خاموش ہو کر اپنا گلاس خالی کیا اور بات جاری رکھتے ہوئے بولا "یہ صرف بھرم ہی کی بات نہیں تھی۔ میں نے ضیغم خان اور اس کی بیوی کو بھی زنداں میں ڈلوا دیا تھا تاکہ صندل خان کا عبرت ناک انجام ان کے حوصلے پست کر سکے اور وہ میری بات سے سرتابی کی جرأت نہ کر سکیں۔ ضیغم خان کے لئے بہت مشکل ہوتا کہ وہ بھرے جرگے کے سامنے اپنے اور پائندہ گل کے گٹھ جوڑ کی کہانی سنا سکے مگر اب وہ رکے بغیر بولے گا۔ میں چاہتا تھا کہ وہ دونوں اسی حالت میں تم چاروں کو بھی دیکھ لیں تاکہ جرگے میں تم سب ایک دوسرے سے اجنبی نہ رہو۔ تمہارے قید کیے جانے کے بعد کوئی سوچ بھی نہیں سکے گا کہ میری اور تمہاری کوئی ساز باز ہے۔ یہ بتاؤ کہ زنداں میں ضیغم خان سے تمہاری کیا باتیں ہوئیں؟ وہ کیا سوچ رہا ہے؟"

"ابھی تک وہ کچھ بھی نہیں سمجھ سکا۔" میں نے اس کی نئی کہانی کا ذکر گول کر کے کہا "وہ جنت گل کی پھیلائی ہوئی کہانی سے باخبر ہے لیکن میں نے اسے یہ نہیں بتایا کہ اس کی جبیں کے نازک وجود کی قراءت سے آشنا ہونے والا یہ خاکی میں ہی ہوں۔ اسے یہ حیرت ضرور ہے کہ ہم لوگ اس کے بارے میں کیسے جانتے ہیں۔"

اس نے اپنی ران پر ہاتھ مار کر والہانہ انداز میں کہا "سب کچھ اسی طرح ہو رہا ہے۔ تم بہت عقل مند انسان ہو۔ اس وقت قندوز خان اس بے غیرت کابلی کو یہ سمجھا رہا ہوگا کہ صبح اسے کیا کہنا ہے۔ تمہیں یہ سن کر خوشی ہوگی کہ جنت گل بھی آج اسی چھت کے نیچے ہے۔ اس سے کوئی بات نہیں کی گئی۔ بس کل صبح اسے اچانک ہی جرگے کے روبرو پیش کیا جائے گا۔ وہاں ڈرامائی کھیل شروع ہوگا اور تمہارے اشارے کے بعد میری مرضی کا فیصلہ ہو جائے گا۔"

جنت گل کی موجودگی کا ذکر سنتے ہی میرے دل کی دھڑکنیں یک بیک تیز ہو گئیں۔ کوہساروں کی اس لاڈلی شہزادی سے ایک بار قرب آشنا ہونے کے بعد آسانی سے بھلا دینا ممکن نہیں تھا۔ مجھے بے اختیار وہ سنسنی خیز لمحات یاد آ گئے جب میں نے عبدالرحیم خان سے نظر بچا کر جنت گل کے ساتھ خاموش چھیڑ خانی کا آغاز کیا تھا اور اس طرح حسینہ نے بھی اپنے محبوب سے شکایت کرنے کے بجائے الٹا ہی اپنا جوابی چھیڑ چھاڑ کا سلسلہ شروع کر دیا تھا۔ جنت گل کے اس حوصلہ افزا ردعمل نے میرے دل میں گناہ کی پہلی چنگاری سلگائی تھی جس نے بعد میں جذبوں کی ہولناک آگ کا روپ دھار کر ہم دونوں ہی کو اپنے لہو رنگ شعلوں کا ایندھن بنا لیا تھا۔

"اس سے میری ملاقات ہو سکتی ہے؟" میں نے بے تابانہ لہجے میں صبغت اللہ سے پوچھا۔

"ہرگز نہیں!" اس نے سہلاتے ہوئے سرد لہجے میں کہا "میں نے اسے اجنبی نظروں سے بچانے کے لیے زنداں میں نہیں ڈالا تھا۔ وہ بادشاہوں کی ہونے والی بہو ہے۔ اب اس پر کسی اجنبی مرد کی نظریں بھی نہیں پڑ سکتیں۔ بستی کی دو دایاؤں کی نگرانی میں وہ ایک علیحدہ کمرے میں بند ہے اور تم؟ تم سے تو اس کے ملنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ تم وہ ہو جسے اس نے اپنے بدن کی خوشبو چرانے کی دعوت دی تھی۔"

"وہ سب اس کی مجبوری تھی۔ تم جانتے ہو کہ میں بدنگاہ نہیں ہوں۔ کل جرگے میں بھی وہ میرے سامنے آئے گی۔ پھر آج مل لینے میں کیا حرج ہے؟" میں نے سوچے سمجھے بغیر اصرار کیا۔

"تم اس سے ملنے پر مصر کیوں ہو؟" صبغت اللہ نے اپنی عقابی نظریں میرے چہرے پر گاڑ دیں "کہیں ایسا تو نہیں کہ جنت گل کے چہرے کے تخت تلے ہوئے گناہ کی کچھ یادیں تمہارے ذہن میں سانپ بن کر کھیلا رہی ہوں؟ تم اسے ایک بار پھر دیکھنا چاہتے ہو؟ کوئی پیمان دہرانا چاہتے ہو؟ یا پھر......"

اس کے زہریلے فقروں نے میرے رونگٹے کھڑے کر دیے اور میں نے اضطراری کی حالت میں اس کی بات کاٹ دی "مجھ پر ایسے الزامات عائد نہ کرو۔ بادشاہوں کی ہونے والی بہو اب میرے لیے بھی بہت محترم ہے۔ جب اس کے ذہن پر شیطان سوار ہوا تھا تو میں نے اپنے دامن کو سیاہ داغ سے بچانے کے لیے اس کو اپنی ہم کلامی سے بہت دور کیا تھا۔ میں اس سے اپنی بدزبانی کی معافی مانگنی چاہتا تھا...... لیکن نہیں! اب میں اُدھر کا رخ بھی نہیں کروں گا۔ خدا کی پناہ! تم کیسی کیسی باتیں سوچ رہے ہو۔ وہ عورت تم کو مبارک ہو۔ میں اس کے سائے سے بھی دور رہوں گا۔"

صبغت اللہ کسی بھیڑیے کی طرح اپنے سفید دانتوں کی نمائش کرتے ہوئے منہ کھول کر ہنسا پھر بولا "غنیمت ہے کہ تم نے اپنی غلطی کا احساس کر لیا۔ آئندہ بھی کسی ایسی عورت کے بارے میں نہ سوچنا جس پر کسی دوسرے کے نام کی مہر لگ چکی ہو۔ شمیم خان لاکھوں میں ایک بے غیرت تھا جس نے پاکیزہ گل کو منہ تک غلاظت میں لتھیڑ دیا۔ بادشاہی ایسے نہیں ہو سکتے۔ اپنی عورتوں کے بارے میں تجسس کرنے والے اجنبیوں کو وہ قبر سے بھی کھینچ لاتے ہیں اور ان پر کالی چیلیں چھوڑ دیتے ہیں۔ شاید تمہیں معلوم نہ ہو کہ کالان کی یہ پالتو چیلیں صرف آنکھوں اور مغز پر ہی پلتی ہیں۔ ایسے حیوانی اعضا انہیں رونق دیتے ہیں۔ کبھی بھی انسانی کھوپڑی سامنے آ جائے تو ان کی عید ہو جاتی ہے۔"

لمحہ بھر میں جنت گل کے وجود کی زندگی کی حرارت سے بھرپور رعنائیاں میرے ذہن سے کافور ہو گئیں۔ دل کی دھڑکنیں اعتدال ہی پر نہیں آئیں بلکہ کالی چیلوں کے ذکر پر مزید سست ہو گئیں۔ مجھے اپنے بدن کے مسامات سے پسینہ پھوٹتا ہوا محسوس ہو رہا تھا۔ میں نے خود کو تقویت پہنچانے کے لیے گلاس ہونٹوں سے لگا لیا۔

"آج کی رات تم مہمان خانے میں گزارو گے۔" چند ثانیوں کے بوجھل سکوت کے بعد اس کی آواز ابھری "صبح کے اٹھتے ہی جرگے کے معززین میرے مہمان ہوں گے۔ نو بجے تم کو پیش کیا جائے گا۔"

"اور میرے ساتھی؟" میں نے خالی خالی نظروں سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے کمزور آواز میں سوال کیا "نہیں تم نے ابھی تک شرف باریابی نہیں بخشا۔ وہ بے چینی کے ساتھ اس عزت افزائی کے منتظر ہیں۔"

امارت سروار کے ہونٹوں پر خفیف سی مسکراہٹ پھیل گئی۔ وہ تو ایک انسان تھا۔ خوشامد پتھر تک کو موم میں بدل کر رکھ دیتی ہے۔ وہ آہستگی سے بولا "اس وقت میرا ان سے ملنا قرین مصلحت نہیں ہے۔ کل جرگے میں تم سب آؤ گے۔ وہاں فیصلہ ہونے تک ہر ایک کے ساتھ عزت اور برابری کا سلوک کیا جاتا ہے۔"

"لیکن کارروائی مقامی یا پھر پشتو زبان میں ہوگی ہم کچھ بھی نہیں سمجھ پائیں گے۔"

"قندوز خان تمہیں ہر بات سے باخبر رکھے گا۔" وہ مکارانہ مسکراہٹ کے ساتھ بولا "میرے دماغ میں صبح کا پورا نقشہ تیار ہے۔ جرگے والوں کے لیے کسی کا بندوبست کرنا پڑے گا کیونکہ ان میں سے زیادہ تر لوگ مقامی بولی کے علاوہ کوئی اور زبان نہیں جانتے..... بس ایک بات یاد رکھنا کہ تم جنت گل سے براہ راست بات کرو گے نہ اس کی کسی بات کا جواب دو گے۔ اس طرح میں پورے مقدمے کو اپنی مرضی کے مطابق چلا سکوں گا۔"

میرا گلاس خالی ہونے تک وہ تحمل سے ادھر ادھر کی باتیں کرتا رہا۔ جوں ہی میرا گلاس خالی ہوا' اس نے مصافحے کے لیے اپنا دایاں ہاتھ میری طرف بڑھا کر کہا "اب تم جا کر آرام کرو۔ مجھے ضیغم خان سے بھی کچھ باتیں کرنی ہیں۔ قندوز خان میرے فارغ ہونے کا انتظار کر رہا ہو گا۔"

میں نے رکوع کی حالت میں' پورے ادب و احترام سے اس مکار بادرانی سے ہاتھ ملایا اور واپس چل دیا۔

دروازے سے باہر' قندوز خان اپنے دونوں قیدیوں سمیت قالین پر بیٹھا ہوا تھا۔ اس نے لمحہ بھر کے لیے رعونت سے میری طرف دیکھا۔ میں بھی اسے نظرانداز کرتا ہوا اس سمت میں چل دیا جہاں میرے ساتھی' شنگاریوں کی نگرانی میں بیٹھے ہوئے تھے۔ میں نے آدھا فاصلہ بھی طے نہیں کیا تھا کہ مجھے اپنے عقب سے قندوز خان کی اونچی آواز سنائی دی۔ میں چونک کر پلٹا تو وہ مقامی بولی میں اپنے ان ساتھیوں کو' جو ہماری نگرانی کر رہے تھے' کچھ ہدایات دے رہا تھا۔ چند ثانیوں کے لیے رکنے کے بعد میں پھر آگے چل دیا۔ میرے وہاں پہنچنے سے پہلے ہی قندوز خان کی بات ختم ہو چکی تھی۔

میرے قریب پہنچنے سے پہلے ہی وہ سب قالین سے اٹھ کھڑے ہوئے تھے۔ ان میں غزالہ سب سے آگے تھی۔ اس نے کئی فٹ کے فاصلے سے میری کیفیت بھانپ کر معنی خیز لہجے میں کہا "تمہارے سانسوں سے شراب کی بو آ رہی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ اندر بات بن گئی ہے۔"

میرے پہنچتے ہی شنگاریوں نے ہم سب کو اشاروں سے باہر کی طرف ہانکنا شروع کر دیا۔ میں نے باہر نکلتے ہوئے کہا "یہ بڑی بات ہے کہ ہم آج کی رات قید خانے کے بجائے مہمان خانے میں بسر کریں گے۔ جنت گل بھی آج اسی حویلی کے کسی کمرے میں بند ہے۔ سارے کردار جمع ہو چکے ہیں۔ صبح جرگے کا ڈراما رچایا جائے گا۔"

"جنت گل یہاں موجود ہے؟" تینوں نے تقریباً یک آواز ہو کر ایک سوال کیا۔

"پھر تو ہمیں قید خانے ہی کا رخ کرنا چاہیے۔" ویرا اپنے تحیر زدہ سوال کے بعد بھی بات جاری رکھتے ہوئے بولی "جنت گل حویلی میں ہے تو تم رات بھر کسی چوپائے کی طرح اس کی بو کی تلاش میں بھٹکتے ہو گے۔ پہلے اس نے تم پر جبر کیا تھا۔ اب تم اس پر جبر کر کے حساب برابر کر سکتے ہو۔ کسی کو کانوں کان پتا نہیں چلے گا۔"

"غیر ضروری باتیں مت کرو۔" میں نے غرا کر کہا "یہ لوگ جنت گل کے بارے میں بہت حساس ہیں۔ تمہاری باتوں کی بھنک کسی شنگاری کے کانوں میں پڑ گئی تو ہم سب کو کالی چیلوں کی خوراک بنا دیا جائے گا۔"

"بعض اوقات تم لوگوں کی حد سے بڑھی ہوئی بے تکلفی میرے لیے اذیت دہ ہو جاتی ہے۔" غزالہ نے مجروح لہجے میں مجھ سے پہلی بار احتجاج کیا "کیا یہ ممکن نہیں کہ ہم ایک دوسرے کے جذبات کا پاس کرتے رہیں؟"

غزالہ کے سنجیدہ ردعمل پر ویرا بوکھلا گئی اور جلدی سے اس کے قریب ہو کر خوشامدانہ لہجے میں بولی "مجھے معلوم ہے کہ تم نے زینی پر رکھ کر مجھے ٹوکا ہے۔ مجھے افسوس ہے' ڈارلنگ! تم دیکھو نا۔ یہ لوگ میری کیسی درگت بناتے رہتے ہیں؟ ابھی تھوڑی دیر پہلے وہ لفنگا مجھے کسی بادرانی کے بچوں کی ماں بنا رہا تھا پھر میرا گندہ جواب سننے کی باری آئی تو پیشاب کرنے کے بہانے باہر بھاگ گیا۔ میں کس سے بدلہ لوں؟ ان لوگوں نے مجھے کیا سمجھ رکھا ہے؟ میں مانتی ہوں کہ میں جھلاہٹ میں کبھی کبھار بہک بھی جاتی ہوں مگر تمہیں فراخ دلی سے مجھے معاف کر دینا چاہیے۔ ہم سب ہی تمہارا بہت زیادہ لحاظ کرتے ہیں اور تمہیں اپنے بے ہودہ مذاق کا نشانہ نہیں بناتے۔"

"ماضی کے حوالے سے تمہاری یہ بات شاید درست ہو لیکن کالان کا پانی پی کر شاید ہم سب ہی مشتعل اور انا پرست ہوتے جا رہے ہیں۔" غزالہ کی آواز سے آزردگی مترشح تھی "سچ بتاؤ کہ کیا تم زینی کو اتنا ہی گھٹیا سمجھتی ہو کہ یہ رات بھر اس لڑکی کی تلاش میں مارا مارا پھرتا رہے گا۔"

"ڈارلنگ! آئی ایم سو سوری!" ویرا محبت کے ساتھ اسے پچکارتے ہوئے بولی "اس وقت میں زینی کو رگیدنا چاہ رہی تھی۔ تمہاری دل آزاری کا موہوم سا ارادہ بھی نہیں تھا۔ آئندہ میں محتاط رہوں گی۔ اس بار مجھے معاف کر دو۔ میں اچھی طرح سمجھتی ہوں کہ جنت گل کے بارے میں کوئی سنگین مذاق سننا تمہارے لیے کتنا مشکل ہے۔"

"اب مجھے رگیدنے کی خواہش نہ کرنا۔" میں نے ویرا سے کہا "تم دیکھ رہی ہو کہ چاند پر تھوکا ہوا سیدھا اپنے ہی منہ پر آ گرتا ہے۔ جنت گل کا نام سنتے ہی تم آپے سے باہر ہو گئی تھیں۔"

"شٹ اپ!" ویرا آنکھیں نکال کر غرائی "اب ہم جنت گل کے بارے میں بات نہیں کریں گے۔"

"میں تمہیں اس کے بارے میں بات کرنے سے نہیں روکتی۔" غزالہ نے خود کو سنبھال لیا تھا "میں حقیقت سے منہ نہیں موڑ سکتی۔ وہ بات کرو جو حقیقت سے قریب ہو۔ بے بنیاد الزام تراشیاں ہمیں پراگندہ کر کے رکھ دیں گی۔"

"جنت گل کو جہنم میں ڈالو اور یہ بتاؤ کہ اندر کیا طے ہوا ہے؟" سلطان شاہ نے دخل اندازی کی۔

میں نے اُس کے سوال کا جواب دینا شروع کیا ہی تھا کہ ہم مہمان خانے کے وسطی ہال میں داخل ہو گئے۔ ہال ویران پڑا ہوا تھا۔ کہیں کہیں سے اکا دکا خراٹوں کی آوازیں آرہی تھیں۔ شاید باہر سے آئے ہوئے بیشتر قبائلی معززین واپس جا چکے تھے جو رہ گئے تھے وہ سر شام ہی اپنے کمروں میں جا سوئے تھے کیونکہ اس وقت تک سورج کو غروب ہوئے کافی دیر ہو چکی تھی۔ جنگلی جنون وحشیانہ ہونے کے ساتھ ہی وہ تیزی سے اپنے معمولات کی طرف لوٹ رہے تھے۔

ہمیں لانے والے ہم کو کمرے تک پہنچا کر واپس لوٹنے لگے تو مجھے اچانک یاد آیا کہ ہم نے وہ پورا دن فاقے کی حالت میں گزارا تھا۔ صبح ناشتے کی نوبت نہیں آنے پائی تھی کہ قندوز خان نے اپنے آدمیوں کے ساتھ ہمارے کمرے پر دھاوا بول کر ہمیں اپنی حراست میں لے لیا تھا پھر قید خانے میں دن بھر کھانے کو کچھ نہیں ملا۔ اگر وہ لوگ چلے جاتے تو مجھے مہمان خانے پر مامور خدمت گاروں کو تلاش کرنا پڑتا جو نہ جانے کس کمرے میں گھسے ہوئے تھے۔ حویلی میں جنت گل کی موجودگی کی وجہ سے میری اس نقل و حرکت کو شک و شبے کی نظر سے دیکھا جا سکتا تھا۔ اگر میں غلط فہمی میں کسی شنگاری سردار کی نیند میں خلل ڈالنے کا مرتکب ہو بیٹھتا تو وہ اپنی بد دماغی کے باعث کوئی ہنگامہ بھی کھڑا کر سکتا تھا۔ بات صرف ہماری بھوک کی تھی لیکن اس سے پیوستہ امکانات خاصے حوصلہ شکن ہو سکتے تھے۔ میں نے لپک کر ایک شنگاری کو پکڑ لیا۔

وہ بھڑک کر وار کرنے کی پوزیشن میں میری طرف پلٹا۔ میں نے فوراً ہی اپنے پیٹ اور دہانے کی طرف اشارے کر کے اس پر اپنا مدعا ظاہر کیا اور وہ تفہیمی انداز میں سر ہلاتا ہوا واپس چلا گیا۔

اس کمرے میں حسب معمول چار بستر موجود تھے۔ میری طرح وہ ابھی طویل بھوک اور پیاس سے پریشان تھی میں واپس ہوا تو وہ اپنی پیاس بجھانے کی کوششوں کا آغاز کر چکی تھی۔ میں تھکے ہارے انداز میں ایک بستر پر گر گیا۔

"تمہاری کہانی ادھوری رہ گئی تھی۔" سلطان شاہ نے اسی بستر پر بیٹھتے ہوئے مجھے یاد دلایا "میں نے دیکھ لیا ہے کہ تم نے اُن سے کھانے کی فرمائش کی ہے۔ کھانا آنے سے پہلے یہ کہانی پوری کر لی جائے تو بہتر ہوگا۔"

"دن بھر کے فاقے کا خیال آتے ہی مجھے نقاہت محسوس ہونے لگی ہے۔ کھانے کے بعد بات کریں گے۔" میں نے ہنس کر کہا۔

"یہ لوگ مہمان ہونے پر آتے ہیں تو حلق تک شکم سیر کرا دیتے ہیں۔ مجرم ہوتے ہیں تو بھوکا مار دیتے ہیں۔"

"آج ہم نے پہلا دن بھوک اور پیاس کی حالت میں گزارا ہے۔" فرح بولی "ورنہ پچھلا سرائے میں صندل خان سے ملاقات ہونے کے بعد ہم مسلسل اپنے معمول سے زیادہ کھا پی رہے ہیں۔"

"بے خوری کی عادت پڑ جانے کے بعد یہ دن بہت بھاری گزرا ہے۔" ویرا اپنا گلاس لے کر وہیں آگئی "ہم شروع سے خوراک کی قلت سے دوچار رہتے تو آج کا دن اتنا گراں نہ گزرتا۔ بھلے وقتوں کے بعد برا وقت آجائے تو قیامت سی آجاتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ارب پتی اپنے دیوالہ نکلنے کی خبر سن کر نتائج کا انتظار نہیں کرتے بلکہ چپکے سے خودکشی کر لیتے ہیں۔ ان کے لیے اپنے معیار زندگی میں کمی لانے کا تصور ہی انہیں جان کنی میں مبتلا کر دیتا ہے۔"

"تم جو کچھ پی رہی ہو" اس میں پانی کے ساتھ غذائیت بلکہ کیلوریز بھی ہوتی ہیں۔ تم اور ڈینی تو اس پر گزارا کر سکتے ہو، ہم دونوں کا کیا بنے گا۔ ہو سکتا ہے کہ اس وقت کھانا نہ مل سکے۔"

"صبر کرو۔ صبر کا پھل میٹھا ہوتا ہے۔" ویرا ہنس کر بولی "ہماری خواہشات کا پھل تلخ ضرور رہا ہے لیکن بے حد سکھ کا ہے اس میں کیلوریز ہوتی ضرور ہیں لیکن جب یہ سیال معدے میں اترتا ہے تو زبان آگ لگا دیتا ہے۔ ہر گھونٹ کے ساتھ اشتہا میں اضافہ ہوتا چلا جاتا ہے۔ اسی لیے مے نوش بسیار خور بھی ہوتے ہیں۔"

ان کی مایوسی زیادہ دیر تک برقرار نہیں رہ سکی۔ مہمان خانے کے دو خدمت گار ہمارے لیے کھانا لے آئے۔ ہمیں لانے والوں میں سے کوئی واپس نہیں آیا تھا۔ شاید وہ خدمت گاروں کو ہمارے کھانے کا بندوبست کرنے کی ہدایات دے کر چلے گئے تھے اور ان کی واپسی کی امید نہیں تھی۔

کھانا گرم نہیں تھا۔ بس اس میں ہلکی سی حرارت باقی تھی۔ لیکن شنگاریوں کا مخصوص ذائقہ اس حالت میں بھی برقرار تھا۔ ہم چاروں ہی بے صبرے پن کے ساتھ کھانے پر ٹوٹ پڑے۔

ہم چاروں ہی یکساں انداز میں تھالیوں کو خالی کر دینے میں جتے ہوئے تھے مگر اسی کے ساتھ ساتھ میرا ذہن بھی کام کر رہا تھا۔ میری دانست میں صبح کے متوقع ڈرامے کے پانچ فریق تھے اور ہر ایک زبان کے بدترین مسئلے سے دوچار تھا۔ جرگے کے بیشتر اراکین مقامی بولی کے علاوہ کوئی اور زبان سمجھنے سے قاصر ہوتے۔ شاید ان میں سے چند ایک پشتو بھی سمجھ لیتے ہوں۔ مگر سردار سبحت اللہ کو شنگاری بولی کے ساتھ ہی پشتو اور اردو پر بھی پورا پورا عبور حاصل تھا۔ یہی حال قندوز خان کا بھی تھا۔ جنت گل ڈرامے کی تیسری فریق تھی۔ وہ پشتو کے علاوہ صرف انگریزی بول سکتی تھی۔ وہ اردو سمجھ ضرور لیتی تھی لیکن اسے بولنے پر قادر نہیں تھی۔ اگر وہ کسی بھی مرحلے پر انگریزی بولنی شروع کر دیتی تو پوری وادی میں کوئی بھی اس کا مفہوم نہیں سمجھ سکتا تھا۔ جنت گل کے ماں باپ چوتھے فریق تھے۔ ان میں ضیغم خان واحد آدمی تھا جو پشتو اور اردو کے ساتھ شنگاری زبان پر دسترس رکھتا تھا۔ اس کی بیوی صرف اردو اور پشتو سمجھ سکتی تھی لیکن وہ بول نہیں سکتی تھی۔ ہم چاروں کے لیے صرف اردو یا انگریزی قابل فہم ہوتی۔ صرف سلطان شاہ پشتو بول اور سمجھ سکتا تھا میری سمجھ میں نہیں آرہا تھا کہ صبح ان معاملات پر کیسے قابو پایا جائے گا۔

ہم لوگ کھانا کھانے میں مصروف تھے اور خدمت گار کچھ بلا

کر رہے ہمارے فارغ ہونے کا انتظار کر رہے تھے کہ اچانک مہمان خانے کی پُرسکون فضا میں کہیں سے ایک تیز رسیلی آواز گونج اٹھی "یہاں کوئی ہے جو مجھے رات کی ہولناک تنہائی سے نجات دلا سکے؟" یہ سوال انگریزی میں کیا گیا تھا۔ وہ آواز سن کر میرا دل تیزی سے دھڑک اٹھا کیونکہ جنت گل کی آواز میں ہزاروں میں بھی پہچان سکتا تھا۔

جنت گل کی دعوت انگیز آواز سنتے ہی دونوں خدمت گاروں کے چہروں پر زلزلے کے آثار نظر آئے اور انھوں نے تیزی کے ساتھ باہر کی طرف دوڑ لگادی۔ میرے تینوں ساتھیوں کی تیز اور استفسامیہ نظریں میرے چہرے پر مرکوز ہو کر رہ گئیں۔ میں انہیں نظرانداز کرکے کھانا کھاتا رہا۔

"شاید جنت گل اسی مہمان خانے میں بند ہے۔ تم اس کی آواز تو پہچانتے ہوگے؟" غزالہ نے مجھے خاموش پاکر پوچھا "یہ اسی کی آواز ہوسکتی ہے۔" غزالہ کے لہجے میں تحیر اور سنسنی کا ملا جلا اثر نمایاں تھا۔

"وہی ہے" میں نے سرہلا کر اعتراف کیا "لیکن ہم میں سے کوئی اس کی کسی بات کا جواب نہیں دے گا۔"

"پورے گالان میں ہم چاروں کے علاوہ کوئی اور انگریزی نہیں سمجھ سکتا۔" ویرا نے سنسنی خیز لہجے میں سرگوشی کی "اس نے یقیناً ہم لوگوں کو بلکہ شاید تم کو مخاطب کیا ہے۔"

"بچوں جیسی باتیں نہ کرو۔" میں نے برا سا منہ بنا کر کہا "اسے کیا پتا کہ ہم لوگ بھی یہاں موجود ہیں۔ اس کے لیے گالان اور یہاں کے سارے معاملات اجنبی ہیں۔ وہ پشتو کے علاوہ صرف انگریزی بول سکتی ہے اس لیے اس نے انگریزی کا سہارا لیا ہے اس نے اندازہ لگایا ہوگا کہ ان قبائلیوں میں انگریزی جاننے والوں کی تعداد بہت کم ہوگی اور ان میں سے کوئی بھی اس کی بات کا جواب دے سکتا ہے۔"

"وہ یہاں کے حالات سے بے خبر ہوسکتی ہے مگر تم تو سب کچھ جانتے ہو تمہیں اس کی بات کا جواب دینا چاہیے۔ اس سے تمہارا عارضی ہی سہی مگر قریبی تعلق رہ چکا ہے۔" ویرا نے کہا۔

"میرے تعلق کو جہنم میں ڈالو" میں نے جھنجلا کر کہا "میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ سردار صبغت اللہ نے مجھے جنت گل سے براہ راست بات کرنے سے سختی سے منع کیا ہے۔ ہم میں سے کسی نے ذرا بھی زبان کھولی تو یہی سمجھا جائے گا کہ ہم جنت گل کے ساتھ مل کر کوئی سازش کر رہے ہیں۔"

"اس کا خیال درست ہے۔" غزالہ نے میری تائید کرتے ہوئے کہا "ہمیں چپ سادھ لینی چاہیے۔"

"مجھے ان بوڑھی لاشوں سے گھن آرہی ہے۔ ان دونوں عورتوں کو یہاں سے لے جاؤ ورنہ میں انھیں زخمی کر بیٹھوں گی۔" فضا میں جنت گل کی غصیلی آواز دوبارہ گونجی۔ شاید خدمت گار اس کے کمرے میں پہنچ چکے تھے اور وہ ان سے انگریزی میں اپنی بیزاری کا اظہار کر رہی تھی۔

جواب میں کسی شنگاری مرد نے تیزی سے کچھ کہا۔ مجھے یقین تھا کہ مقامی بولی میں ادا کیے گئے وہ الفاظ ہماری طرح جنت گل کے لیے بھی ناقابل فہم رہے ہوں گے۔ وہ آوازیں اتنی بلند تھیں کہ قرب و جوار میں سوئے ہوئے کسی شنگاری مہمان کی نیند اچٹ گئی اور اس کی غنودہ اور بے زار آواز فضا میں گونج کر رہ گئی۔

غیر ارادی طور پر ہم لوگوں کے ہاتھ تیزی کے ساتھ چلنے لگے مہمان خانے کی چھت کے نیچے جو ڈراما شروع ہوچکا تھا اس سے پوری طرح لطف اندوز ہونے کے لیے ہمارا جلد از جلد کھانے سے فارغ ہونا ضروری تھا۔

"تم سب حرام زادے ہو۔" جنت گل انگریزی میں گرجی پھر تیز اور غصیلے لہجے میں پشتو بولنے لگی۔

ویرا نے کھانا ختم کرکے کچھ پیالیاں اپنے معدے میں اتارا اور فیصلہ کن انداز میں اٹھ کھڑی ہوئی "میں تماشا دیکھنے جارہی ہوں۔ جنت گل بہت دلچسپ اور دلیر لڑکی معلوم ہوتی ہے اسے دیکھے بغیر میرا تجسس دور نہیں ہوسکے گا۔ ہوسکتا کہ وہ غصے میں آپے سے باہر ہوکر خدمت گاروں پر حملہ کر بیٹھے۔"

"نہیں!" میں نے سختی سے کہا "کوئی اس کمرے سے باہر نہیں جائے گا۔ اس وقت ہماری پوزیشن بہت نازک ہے۔ تمہیں اندازہ نہیں ہے کہ ہماری ذرا سی بے احتیاطی ہمیں دوبارہ زمین دوز قید خانے میں پہنچا سکتی ہے۔ سردار صبغت اللہ جنت گل کے معاملے میں ضرورت سے زیادہ حساس ہوچکا ہے۔"

"میں اس سے بات نہیں کروں گی۔ بس ایک نظر ڈال کر لوٹ آؤں گی۔" ویرا نے اصرار کیا۔

"ایک ہی بات ہے۔ خونخوار مقامیوں کے درمیان تمہارے نرم اور دلکش خدوخال دیکھ کر اس کے دل میں امید کی ایک نئی چنگاری بھڑک اٹھے گی۔ ہوسکتا ہے کہ وہ تم تک پہنچنے کی کوشش میں رات بھر ہنگامہ آرائی کرتی رہے۔ میں تمہیں ایسے کسی چکر میں ملوث ہونے کی اجازت نہیں دے سکتا۔"

غزالہ اور سلطان شاہ بات کی پیچیدگی کو بخوبی سمجھ رہے تھے۔ انھوں نے اس بحث میں میرا ساتھ دیا اور ویرا شدید خواہش کے باوجود خواب گاہ سے باہر جانے میں کامیاب نہیں ہوسکی۔

دوسری طرف جنت گل کی برہمی کا سلسلہ جاری تھا۔ اس نے اپنی انگریزی کو بے اثر پاکر پشتو کا سہارا لیا ہوا تھا۔ سلطان شاہ نے بتایا کہ اس کی پشتو بھی انگریزی کی طرح رائیگاں جارہی تھی کیونکہ دوسرے فریق کی جانب سے بولی جانے والی زبان اس کے لیے ناقابل فہم تھی پھر شاید وہاں دھینگا مشتی کا سلسلہ شروع ہوگیا۔ ساتھ ہی دو عورتوں کی تیز و تند آوازیں آنے لگیں۔ وہ مقامی بولی بول رہی تھیں۔

جنت گل نرم و نازک ہونے کے ساتھ ساتھ چالاک ضرور تھی مگر

اس میں لڑنے بھڑنے کی جسمانی صلاحیت نہیں تھی۔ چند ہی لمحوں بعد یکے بعد دیگرے اُس کی دو چیخیں سنائی دیں۔ اس کی مظلومیت اور بے بسی سے ہم سب ہی ہمدردی محسوس کر رہے تھے لیکن اس کی حمایت کر کے خود کو مشکلات میں پھنسانے کے لیے آمادہ نہیں تھے۔

مار کھانے کے بعد جنت گل کا جوش و خروش ٹھنڈا پڑ گیا لیکن اس دوران میں مہمان خانے میں سوئے ہوئے کئی افراد بیدار ہو چکے تھے اور باہر سے ان کی تکرار آلود اور استفہامیہ آوازیں سنائی دے رہی تھیں۔

تھوڑی دیر بعد ایک خدمت گار آیا اور کھانے کے خالی برتن اٹھا کر لے گیا۔

ہم چاروں سر جوڑ کر اس نئی صورت حال پر تبادلہ خیال کرتے رہے۔ میرا اندازہ تھا کہ گالان میں وہ ہماری آخری خطرناک رات تھی۔ اگر ہم اپنے اعصاب پر قابو رکھ کر وہ رات غیر جانبداری سے گزار لیتے اور صبح منعقد ہونے والے جرگے کے ذریعے صبغت اللہ اپنے طے شدہ مقاصد حاصل کرنے میں کامیاب ہو جاتا تو ہمیں گالان کے پرہول ماحول سے فوری طور پر نجات مل سکتی تھی۔ ہم جذبات کی رو میں بہہ کر اس امکان کو دھندلانے کی حماقت نہیں کر سکتے تھے۔

ہم اطمینان سے باتیں کر رہے تھے۔ باہر چلتے ہوئے تجسس اور اضطراب میں ابھی خاصی کمی رونما ہو چکی تھی کہ اچانک ہمارے دروازے پر دستک ہوئی اور لمحہ بھر کے بعد ہی قندوز خان اندر گھس آیا۔

اس نے ہم لوگوں سے دور رک کر اشتباہ آمیز نظروں سے ہمارا اور کمرے کا جائزہ لیا پھر بولا "تمہیں معلوم ہے کہ یہاں کیا گڑبڑ ہوئی تھی؟"

"ہاں!" ویرا کے اقرار پر میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا کہ کہیں وہ جنت گل کا نام نہ لے بیٹھے۔ میں نے اسے مزید بولنے کا موقع دیے بغیر بات خود ہی سنبھال لی۔

"حیرت ناک طور پر کسی عورت نے انگریزی میں مدد کے لیے پکارنا شروع کر دیا تھا۔ اس کے بعد کچھ گڑبڑ ہونے لگی تھی۔ کیا اس وقت گالان میں ویرا کے علاوہ بھی کوئی اور سفید فام عورت موجود ہے؟"

اس نے بے اعتباری سے میری طرف دیکھا پھر پوچھا "تم نے باہر نکل کر اصل صورت حال سے واقف ہونے کی کوشش نہیں کی؟"

"زمین دوز تہ خانے میں پورا دن گزارنے کے بعد ہم میں کوئی اور خطرہ مول لینے کی ہمت نہیں رہی۔ متجسس ہونے کے باوجود ہم اسی کمرے میں محدود رہے۔ تم لوگوں کے معاملات میں دخیل ہوتے ہوئے اب خوف آنے لگا ہے۔ تم کو شاید اسی گڑبڑ کی وجہ سے یہاں آنا پڑا ہے۔" میں نے کہا۔

"اُس عورت نے فرنگی زبان میں کیا کہا تھا؟" وہ میری کسی بھی بات کا جواب دیے بغیر اپنی ہانکے جا رہا تھا۔

"رات کی تنہائی سے نجات پانے کے لیے مدد چاہ رہی تھی۔ پھر کچھ گندی گالیاں دیتی رہی۔ تمہارے آدمیوں کی مداخلت کے بعد اس نے پشتو بولنی شروع کر دی تھی۔ کون ہے وہ؟" میں نے پھر پوچھا۔

"اور تم نے اس کی بات سمجھ لینے کے باوجود کوئی جواب نہیں دیا؟" وہ میرے ہر سوال کو بڑی طرح نظر انداز کیے جا رہا تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے ہماری طرف سے اس کا دل صاف نہ ہوا ہو۔

"فرنگی زبان بولنے والی تم لوگوں میں سے نہیں ہو سکتی تھی' اس لیے ہمارے جواب کی گنجائش ہی نہیں تھی۔" میں نے کہا "ہم آج کی رات زندان کے تخت اور ٹھنڈے فرش کے بجائے ان ہی بستروں پر گزارنا چاہتے ہیں۔"

اُس کے ہونٹوں پر زہریلی مسکراہٹ ابھر آئی۔ "مجھے خوشی ہے کہ زندان میں گزارے ہوئے چند گھنٹوں نے تمہاری عقلیں بہت تیز کر دی ہیں۔ تمہاری عافیت اسی میں ہے کہ اس لڑکی کے سائے سے بچتے رہو۔"

"لڑکی؟" ویرا بے ساختہ اپنی حیرت کا اظہار کر بیٹھی۔ "آواز سے تو وہ عورت معلوم ہو رہی تھی۔"

"ایک ہی بات ہے۔" قندوز خان جھلا کر بولا "عورت اور لڑکی میں کیا فرق ہوتا ہے؟"

آخری فقرہ قندوز خان کی جھلاہٹ کی پیداوار تھا مگر ویرا نے پوری سنجیدگی سے اس کا جواب دینا شروع کر دیا۔ "ان اطراف کے ملکوں میں ساٹھ برس کی غیر شادی شدہ عورت کو بھی لڑکی کہا جاتا ہے جبکہ بارہ' چودہ سال کی عمر میں شادی ہونے کے بعد لڑکی' عورت کہلانے لگتی ہے......"

"بس' بس!" قندوز خان نے اکتائے ہوئے انداز میں اس کی بات کاٹ دی۔ "تم بہت چرب زبان ہو۔ اس طرح تم مجھ سے کچھ بھی نہیں اگلوا سکو گی۔ میں تمہاری چالاکی کو سمجھ رہا ہوں۔"

جیسے ہی وہ واپسی کے لیے پلٹا' میں نے اسے روک لیا۔ "ہم اس لڑکی یا عورت سے دور رہنے کی پوری پوری کوشش کریں گے لیکن غسل خانے وغیرہ کی طرف جاتے ہوئے' پچھلی راہداری میں اس سے سامنا ہو گیا تو ہم کیا کریں گے؟"

"نوجوان! سن کر خاموشی اور تیزی سے گزر جانا۔" اُس نے مڑ کر کہا پھر چونکتے ہوئے بولا "اچھا ہوا کہ تم نے یہ بات یاد دلا دی۔ جب اسے باہر نکالا جائے گا تو تمہارا پچھلا دروازہ باہر سے بند کر دیا جائے گا۔ میں یہ بندوبست کر کے جاؤں گا۔ اسی میں تمہاری بہتری پوشیدہ ہے۔"

وہ چلا گیا تو ویرا ایک گہرا سانس لے کر یگانگی کرنے کے انداز میں اپنائیت جتانے لگی۔

"اب جلدی سے اپنی ادھوری کہانی مکمل کر ڈالو۔" سلطان

ثنا نے مجھے ٹوکا۔ "ایسا نہ ہو کہ صبح جرگے میں پیش ہونے تک ہمیں معاملات کی سنگینی کا کچھ پتا نہ چل سکے۔"

"جرگے میں تم تینوں خاموش تماشائی کی حیثیت سے شامل ہوگے۔" میں نے آنے والے کٹھن وقت کا اندازہ لگاتے ہوئے بوجھل آواز میں کہا "اس ناٹک کا مقصد وہی ہوگا جو میں تمہیں پہلے ہی بتا چکا ہوں۔ جنت گل کو پائندہ گل کی ناجائز بیٹی قرار دینا اور پھر اسے عفت و حیا کا پاکیزہ پیکر قرار دے کر ارسلا خان کی بیوی بننے پر مجبور کرنا۔"

انھوں نے سوالات کا سلسلہ شروع کردیا۔ اس دوران میں' میں کن انکھیوں سے غزالہ کا جائزہ لیتا رہا۔ وہ بالکل خاموش اور اداس تھی۔ میں اس کی خالی خالی آنکھوں میں اس کے اندرونی دکھ کی تحریر بخوبی پڑھ رہا تھا۔

دیر تک جاگتے رہنے کے بعد ہم چاروں' تمام مشعلیں گل کرکے اپنے اپنے بستروں پر دراز ہوگئے۔ غزالہ نے نہایت ہی باوقار رویے کا مظاہرہ کرتے ہوئے' مجھے جنت گل کے سلسلے میں شرمندہ کرنے کی کوشش نہیں کی تھی بلکہ وہ اس موضوع سے بالکل ہی الگ تھلگ رہی تھی لیکن میرے دل کا چور میرے ذہن میں ما سا کر کچوکے لگا رہا تھا۔

میں نے اپنی بے گناہی ثابت کرنے کے لیے ویرا کو جنت گل کے جبر کی کہانی سنائی تھی اور وہی بات غزالہ کے کانوں تک بھی پہنچی تھی لیکن میں اپنی داستان طرازی سے بخوبی واقف تھا۔ یہ حقیقت تھی کہ جنت گل نے پائندہ گل اور عبدالرحیم خان سے اپنی محرومیوں کا انتقام لینے کے لیے حریری لباس پہن کر میری آتش شوق کو ہوا دینے کا زہر سکون سوانگ رچایا تھا اور میں فوری طور پر اس سوانگ سے خوف زدہ بھی ہوگیا تھا۔ میرے ذہن میں پہلا خیال یہی آیا تھا کہ چھوٹا خان' اپنے وحشی مددگار کے ساتھ مل کر مجھے موت کے گھاٹ اتارنا چاہتا تھا جبکہ پائندہ گل مجھے زندہ سلامت اپنا قیدی بنانے کا خواہش مند تھا۔ پائندہ گل کی ہدایت سے انحراف کے لیے' ان دونوں نے جنت گل کو اپنا آلۂ کار بنا کر میرے پاس بھیجا تھا کہ میں اس کے حسن اور دلربا پیکر کی رعنائیوں سے مدہوش ہوکر اس کی طرف پیش قدمی کروں اور وہ جنت گل کی عزت بچانے کے بہانے مجھے ہلاک کرسکیں۔

لیکن جنت گل نے میرا ذہن پڑھ کر میرا وہ خوف دور کردیا۔ وہ پائندہ گل سے متنفر تھی کیونکہ وہ اپنے بھانجے کو ہر قیمت پر اس سے شادی کرنے سے روک رہا تھا اور وہ اپنے محبوب' عبدالرحیم خان سے بھی بدظن تھی کیونکہ وہ بزدل تھا۔ جنت گل اپنے جذبوں کی چتا میں نجانے کب سے دھیمے دھیمے سلگ رہی تھی۔ اسے انتظار تھا کہ کب اس کا محبوب اسے اپنی باہوں میں لے کر محبت کی نئی منزلوں سے آشنا کراتا ہے۔ لیکن وہ سعادت مند بھانجا اپنے ماموں کی اجازت کے بغیر کچھ بھی سوچنے پر قادر نہیں تھا۔ اس کے ذہن پر برف کی گہری تہ جمی ہوئی تھی۔ وہ بھولا ہوا تھا کہ جنت گل اپنے جسم و جمال کے لیے اس کے خراج کی طلب گار تھی۔ ان دونوں سے اسی نفرت اور بے زاری نے جنت گل کو میرے روبرو لا کھڑا کیا تھا۔ پوری صورت حال کا ادراک ہونے کے بعد' عبدالرحیم خان کے کراچی والے فلیٹ میں جو کچھ ہوا' اس میں جنت گل کا جبر تھا نہ میری زبردستی۔ وہ جذبوں کی ایک وحشیانہ اور بہت اونچی لہر تھی جو تنہائی کے سمندر میں ہم دونوں کو اپنے ساتھ بہا لے گئی اور پھر ہمارے راستے جدا ہوگئے۔

میرا وہ رنگین اور مسحور کن خواب اگلی صبح ایک بھیانک حقیقت کا روپ دھار کر میرے سامنے آنے والا تھا۔ میں ابتدا سے ہی جنت گل کے جبر کی تکرار کرتا چلا آیا۔ لیکن اگلی صبح جبر و رضا کی بات نہیں ہونی تھی۔ صبغت اللہ کے سینے میں پروان چڑھنے والے کینہ پرور انتقام نے مجھے مجبور کردیا تھا کہ جب جنت گل اپنی بھیانک لغزش کا اعتراف کرے تو میں کھل کر اس سے انکار کردوں۔ غزالہ کی موجودگی میں جنت گل کا سامنا کرنا اور پھر اس کی سچی بات کی تردید کرنا مجھے ایک دشوار مرحلہ نظر آرہا تھا لیکن ہم چاروں کی سلامتی کا تقاضا تھا کہ میں دل پر جبر کرکے' آنکھیں بند کرکے' وہی کچھ کر گزروں جو شنگارا ویلی کا نیا سردار چاہتا تھا۔ اندھیرے اور بستر کی تنہائی میں میرا ذہن ان ہی الجھنوں میں کھویا رہا۔ اس وقت مجھے بر حقیقت اپنے وجود سے سیکڑوں گنا بڑی محسوس ہورہی تھی۔ پھر ان ہی پریشانیوں میں' میں نیند کی سکون پرور دلدلوں میں ڈوبتا چلا گیا۔

اگلی صبح ہمیں سات بجے بیدار کردیا گیا۔ ہم چاروں منہ ہاتھ دھو کر پوری طرح بیٹھنے بھی نہ پائے تھے کہ ناشتا آگیا جو مقدار اور معیار دونوں اعتبار سے معمول سے کم تھا لیکن زیر زمین قید خانے کی فاقہ کشی سے ہزار درجے بہتر تھا۔

جوں جوں ہماری پیشی کا وقت قریب آتا جارہا تھا' ہم سب پر اعصابی تناؤ طاری ہوتا جارہا تھا۔ میرے ساتھ ویرا بھی بے چینی سے ٹہل ٹہل کر سگریٹ پہ سگریٹ پھونک رہی تھی۔ نو بجے قندوز خان ہمیں لینے آگیا۔ اس وقت اس کے چہرے سے بشاشت اور تازگی کے بجائے تشویش اور پریشانی ہویدا تھی۔

"تمہیں معلوم ہے کہ تمہیں جرگے میں کیا کرنا ہے؟" اس نے میرے قریب آکر تشنگی سے پوچھا۔ اس کے لہجے کی بے اعتمادی سے ظاہر ہورہا تھا کہ اسے جرگے میں میرے کردار کے بارے میں کچھ معلوم نہیں تھا۔

"اچھی طرح۔" میں نے سر ہلا کر پورے اعتماد سے کہا "سردار صبغت اللہ نے تمہیں بتا ہی دیا ہوگا۔" میں نے اس کے دل میں بدگمانی کا بیج بونے کے لیے اپنی بات میں اضافہ کیا ورنہ صبغت اللہ مجھے بتا ہی چکا تھا کہ جو کچھ میرے اور اس کے درمیان طے پایا تھا' وہ ایک راز تھا جس میں قندوز خان کو شریک نہیں کیا گیا تھا۔

"مجھے کسی نے کچھ نہیں بتایا!" اس نے مجروح آواز میں کہا۔ "تم

میں جاننا چاہتا ہوں۔ میرے لیے اتنا ہی کافی ہے کہ تم کو یہ بات بتا دی گئی ہے۔ یہ یاد رکھنا کہ جرگے میں بلا ضرورت اور اونچی آواز میں بولنا جرم ہے۔"

"تمہارا بہت بہت شکریہ۔" میں نے بلاوجہ اس کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر اس سے اپنے قرب کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا "یہ مجھے نہیں معلوم تھا۔ ویسے جرگے میں تم کو ہمارے ساتھ ہی بیٹھنا ہے۔ کوئی غلطی ہو رہی ہو تو تکلف کیے بغیر فوراً ہی ٹوک دینا۔ ہم میں سے کوئی برا نہیں مانے گا۔"

اس نے الجھن آمیز نظروں سے میری طرف دیکھا اور پوچھا "میں تمہارے ساتھ کیوں بیٹھوں گا؟"

"معاف کرنا۔ یہ بات روانی میں میرے منہ سے نکل گئی۔ میرا خیال ہے کہ زبان کی مجبوری کی وجہ سے ہم کو جرگے کی کارروائی بتاتے رہو گے۔" اس پر میری اس سوچی سمجھی بات کا اثر میری توقع کے عین مطابق ہوا۔ اس کا منہ یوں بگڑ گیا جیسے اس نے بے خبری میں کوئی کڑوی کسیلی چیز چبا ڈالی ہو۔

"چلو!" وہ ایک جھٹکے سے دروازے کی طرف چل دیا۔ میں اس کے پیچھے ہولیا۔

سردار صبغت اللہ کے کمرے کے پہلو میں دربار ہال میں ماحول بہت گمبھیر تھا۔ لکڑی کی چوکیوں کے ایک طرف دس معمر اور بارعب شنگاری بیٹھے ہوئے تھے جن کے سینوں پر لہراتی ہوئی لمبی اور سفید داڑھیاں ان کے قوی ہیکل جسموں کو پرشکوہ بنا رہی تھیں۔ ان کے جسموں پر ڈھیلے ڈھالے لباس اور سروں پر بڑی بڑی پگڑیاں نظر آرہی تھیں۔ ان سے الگ مختلف عمروں کے چند دوسرے شنگاری ایک طرف بیٹھے ہوئے تھے۔ سامنے پڑی ہوئی آراستہ مسند پر سردار صبغت اللہ براجمان تھا۔ سفید داڑھیوں والے شنگاریوں کی دوسری طرف ضیغم خان، اس کی گونگی بیوی اور جنت گل نظر آرہی تھی۔ جنت گل کے چہرے پر شدید حیرت نظر آرہی تھی جیسے اس کے لیے وہ تماشا غیر متوقع رہا ہو۔ وہ حیران اور توقف زدہ نظروں سے ادھر ادھر دیکھ رہی تھی۔

ہم لوگوں کے داخل ہوتے ہی ساری نظریں ہماری طرف اٹھ گئیں۔ میں نے چور نظروں سے دیکھا کہ مجھ پر نگاہ پڑتے ہی جنت گل ششدر رہ گئی تھی۔ نگاہیں چار ہونے کی امید میں وہ ایک ٹک میری ہی طرف دیکھتی رہی لیکن میں اس سے نظریں ملائے بغیر قندوز خان کے پیچھے چلتا رہا۔

ہمیں ضیغم خان وغیرہ سے قدرے فاصلے پر بٹھانے کے بعد قندوز خان، صبغت اللہ کی طرف گیا۔ مسند نشین سردار نے نیچی آواز میں اسے کچھ ہدایات دیں اور وہ واپس لوٹ کر ہمارے ساتھ بیٹھ گیا۔ اس کی پیشانی پر پڑی ہوئی شکنیں یہ ظاہر کر رہی تھیں کہ اسے آخری لمحات پر اپنا اعتماد میں لیا جانا گراں گزر رہا تھا۔

آخر سردار صبغت اللہ نے دھیمے لہجے میں بولنا شروع کر دیا۔ قندوز خان نے ہمیں اس کی باتوں کا ترجمہ سنانا شروع کر دیا۔ وہ

جرگے کے اراکین اور گالان کے معتقد لوگوں کو بتا رہا تھا کہ انہیں چند اہم فیصلوں کے لیے وہاں جمع کیا گیا تھا۔ ان میں سے ایک فیصلے کا تعلق مرحوم پائندہ گل کی ذات سے تھا۔

سردار صبغت اللہ کی مقامی بولی میں کی جانے والی تقریر شنگاریوں کے لیے قابل فہم تھی۔ ہمارے لیے اس کے ترجمے کا بندوبست تھا۔ ضیغم خان اس بولی سے واقف تھا۔ صرف گوہر جان اور جنت گل کو کچھ پتا نہیں چل رہا تھا اور دونوں حیران پریشان نظروں سے ادھر ادھر دیکھ رہی تھیں۔ صبغت اللہ کی گھومتی ہوئی عقابی نظروں نے ان کی پریشانی کو بھانپ لیا اور اپنی تقریر میں وقفہ دے کر ان دونوں سے پشتو میں مخاطب ہو گیا۔ اس نے ان دونوں کو قندوز خان کے قریب بیٹھنے کی ہدایت کی تھی۔

وہ دونوں عورتیں اس بات سے بخوبی آگاہ تھیں کہ ساری نگاہیں ان پر ہی مرکوز ہوتی تھیں۔ وہ آ گئیں تو میں جنت گل سے نظریں نہ بچا سکا۔ نگاہیں چار ہوتے ہی اس کا چہرہ کسی اندرونی خوشی سے دمک اٹھا۔ وہ زبان سے کچھ کہے بغیر بیٹھی تو میرے اور اس کے درمیان میں قندوز خان حائل تھا۔

صبغت اللہ نے اپنی دھیمی تقریر دوبارہ شروع کر دی۔ قندوز خان کی زبان بھی ساتھ چل پڑی۔ "مجھے دکھ ہے کہ پائندہ گل جو اپنے نسب کو چلانے والا آخری مرد تھا، میرے ہاتھوں مارا گیا اور اب شنگار وادی میں اس کے خاندان کا نام و نشان مٹ جائے گا۔"

صبغت اللہ غم و اندوہ سے بھرپور اداکاری کرتے ہوئے کہہ رہا تھا "لیکن اس وادی کے ہر باسی کی بہتری کے لیے ایسا ہونا ہی تھا۔ پائندہ گل خود غرض، ضدی اور ہٹ دھرم ہو گیا تھا۔ اقیم کا سارا بیسہ وہ ہڑپ کر رہا تھا۔ جنگ ہوتی ہے تو سورما ہی مارے جاتے ہیں۔ بستروں میں منہ اوندھے کیے ہوئے لوگ، بیمار اور معذور نہیں مرا کرتے۔ ہم نے دن کا سورج ڈھلنے سے بہت پہلے جنگ جیت لی تھی۔ دونوں طرف کے ستاسی آدمی مارے گئے۔ میں ان سب کے کارنامے قرآن کو سلام کرتا ہوں۔ چھیاسی سورماؤں کی میتوں کو عزت سے دفنا دیا گیا۔ ان کی لاشوں پر کوئی گریہ یا ماتم نہیں ہوا لیکن سب گواہ ہیں کہ پائندہ گل کی لاوارث لاش گالان کی بستی میں رکھی گئی تو اس کے خاندان کی چھ بدنصیب بوڑھی عورتوں نے اپنے بال کھول کر ماتم سے اپنے سینے زخمی کروا لیے۔ ان میں چار بیوہ گیا تھیں اور دو ایسی معمر کنواریاں جن کے لیے پائندہ گل کو کبھی کوئی شنگاری پسند نہیں آیا۔ ان بے سہارا عورتوں کو بادران والوں نے اپنی کفالت میں لے لیا ہے۔ ان کے مقدر نے یاوری کی تو انہیں گالان ہی کی مٹی ملے گی اور شاید ساتویں کو بھی۔ سب کی آنکھیں حیرت سے پیشانیوں پر جا چڑھی ہیں لیکن میں وہی کہتا ہوں جس کا مجھے یقین ہوتا ہے۔ مجھے پتا چلا ہے کہ بیس برس پہلے پائندہ گل نے کابل شہر میں اپنے ایک جگری دوست کی بیوی کی کوکھ میں تھوکا تھا اور آج اس کی وہ لغزش اس جوان لڑکی کی صورت میں ہمارے درمیان موجود ہے۔" اس نے داہنا ہاتھ اٹھا کر جنت گل کی طرف

اشارہ کیا تھا۔

فضا میں تحیر زدہ سرگوشیاں گونجنے لگیں۔ جرگے کے اراکین سمیت سب لوگ حیرت اور بے یقینی سے ایک دوسرے کی طرف دیکھ رہے تھے۔ پہاڑوں کے حصار میں اپنی زندگیاں گزار دینے والے تجربہ کار شنگاریوں کے لیے یہ انکشاف ایک دھماکے سے کم نہیں تھا۔

جنت گل کا چہرہ یک بیک سرخ ہو گیا اور وہ کسی کی پروا کیے بغیر اضطرار کے عالم میں اٹھ کھڑی ہوئی اور انگریزی میں چلانے لگی۔

"ہاں' میں باشو(ا) ہوں۔ مجھے فخر ہے کہ میں پائندہ گل کی اولاد ہوں' اس بے غیرت لنگڑے کی نہیں' جو دوسرے کی پگڑی اپنے سر پر جما کر عزت دار بننے کے خواب دیکھ رہا تھا۔" پھر اس نے یک بیک پھر کر پشتو میں بولنا شروع کر دیا۔ ایک شنگاری اٹھ کر اس کے ساتھ بولنے لگا۔ شاید وہ جنت گل کی کہی ہوئی باتوں کو مقامی بولی میں ڈھال رہا تھا۔

چند منٹ کے لیے سارا ماحول درہم برہم ہو کر رہ گیا۔ کئی لوگ زور زور سے بولنے لگے۔ ضیغم خان کا چہرہ تاریک ہو گیا۔ کریہہ جان کے ہونٹوں پر زہر میں ڈوبی ہوئی مسکراہٹ پھیلنے لگی۔ اس کے دہانے سے چند بے مقصد آوازیں بھی برآمد ہوئیں۔ شاید وہ اس بحران پر اپنی خوشی کا اظہار کر رہی تھی۔

میں نے محسوس کیا کہ صبغت اللہ دیدہ دانستہ ڈھیل دے رہا تھا۔ جب جنت گل کچھ ایسی باتیں' جو وہ اس کی زبان سے سب کو سنوانا چاہتا تھا' کہہ چکی تو وہ ہاتھ اٹھا کر غصیلی آواز میں بولنے لگا۔

قندوز خان نے جنت گل کے دونوں شانے دبوچ کر اسے زبردستی بیٹھنے پر مجبور کر دیا۔

"یہ سب لوگوں کے لیے انوکھی بات ہے" قندوز خان اپنے سردار کی غضب ناک باتیں دہرانے لگا "اس لیے میں اس بار سب کی گستاخی معاف کر رہا ہوں۔ اونچی آواز میں یا بلا ضرورت بولنا جرگے کی بے عزتی ہے' جس کی سزا قتل کر دینی ہے۔ اب کسی نے زبان کھولی تو میں اسے معاف نہیں کروں گا۔" پھر وہ ہم لوگوں کی طرف متوجہ ہو کر براہ راست اردو میں بولنے لگا "سب خاموشی سے سنو۔ باری آنے پر ہر ایک کو بولنے کا موقع دیا جائے گا۔"

جب صبغت اللہ اردو بول رہا تھا تو قندوز خان خاموش ہو گیا لیکن پہلے والے شنگاری نے فوراً ہی اردو کا مقامی بولی میں ترجمہ شروع کر دیا تاکہ ہر شخص ہر بات سے باخبر رہ سکے۔

"پائندہ گل فرشتہ نہیں' ہم سب جیسا ایک انسان تھا اور ہر انسان خطا کا پتلا ہوتا ہے" صبغت اللہ نے اپنی بات دوبارہ شروع کر دی "اس زیرک اور جہاں دیدہ انسان سے بھی ایک غلطی ہوئی۔ اس کا کوئی ولی وارث ہوتا تو خود اس لڑکی کی خبر گیری کرتا رہتا لیکن بدقسمتی سے ایسا نہیں ہے۔ یہ لڑکی جیسی بھی ہے' اس کی رگوں میں ایک مرحوم شنگاری کا خون دوڑ رہا ہے۔ پائندہ گل کے مرنے کے بعد جنت گل کی دیکھ بھال ہماری ذمے داری ہے۔"

"اس پر عبدالرحیم خان کے قتل کا الزام ہے" ایک شنگاری نے جرگے سے مخاطب ہو کر کہا "پائندہ گل نے مجھے خود بتایا تھا کہ عبدالرحیم خان کو جنت گل نام کی ایک لڑکی نے مارا ہے اور وہ اسے گاؤں میں لا کر اپنے بھانجے کے قتل کا بدلہ لے گا۔ اس کی ہم پر کیا ذمے داری ہو سکتی ہے؟"

"عبدالرحیم خان کے خون کا بدلہ لینا اس کے وارثوں کی ذمے داری تھی۔ پائندہ گل خود لاوارث مر گیا۔ کیا اب تم اس کے وارث ہونے کا دعویٰ کر رہے ہو؟" صبغت اللہ کے الفاظ زہر میں بجھے ہوئے تھے۔ پائندہ گل کی وراثت کے اقرار کا مطلب صبغت اللہ سے بے وفائی کے علاوہ اور کچھ نہیں ہو سکتا تھا۔

"میں اپنا اعتراض واپس لیتا ہوں" اس شنگاری کا منہ اتر گیا۔ جنت گل کے نام پر پیدا ہونے والا ابال صبغت اللہ کے تیور دیکھتے ہی بیٹھ گیا تھا۔

"مجھے معلوم ہے کہ میں خلاصہ سنا رہا ہوں۔ بہت سے لوگوں کے ذہنوں میں کئی سوالات کلبلا رہے ہوں گے۔ شاید تم میں سے بعض کو میری بات پر پورا یقین نہ آیا ہو۔ اسی لیے میں نے باہر سے کئی لوگوں کو یہاں بلایا ہوا ہے۔ ان میں پائندہ گل کا وہ دوست بھی ہے جس کے گھر میں جنت گل پیدا ہوئی اور پروان چڑھی۔ میرا خیال ہے کہ جرگہ اجازت دے تو ہم سب ضیغم خان کی کہانی سن لیں جو پائندہ گل کے گناہ سے۔۔۔ واقف ہے۔" اتنا کہہ کر وہ خاموش ہو گیا اور جرگے کے اراکین نے ایک دوسرے سے مشورہ کرنا شروع کر دیا۔

"تم یہاں کیسے آ پہنچے؟" صبغت اللہ کی تقریر کا تسلسل ختم ہونے کے بعد جنت گل نے حیرت سے مجھ سے پوچھا۔ میں نے ایک نظر اس کی طرف دیکھ کر اپنا سر جھکا لیا۔ قندوز خان اس کی زبان سے فرنگی بولی سن کر یک بیک چوکنا نظر آنے لگا تھا اور باری باری ہم دونوں کا جائزہ لے رہا تھا۔

"تم بولتے کیوں نہیں؟" چند ثانیوں کے بعد جنت گل جھلا کر دوبارہ بولی "کسی چور کی طرح منہ چھپائے کیوں بیٹھے ہو؟"

"یہ لڑکی یوں ہی مجھے تنگ کرتی رہے گی" میں نے قندوز خان سے مخاطب ہو کر کہا "اسے بتا دو کہ مجھے اس سے بات کرنے کی اجازت نہیں ہے۔ میں اس کی کسی بات کا جواب نہیں دے سکتا۔"

"اوہ! تو اب یوں مجھ سے انجان ہو گئے؟" جنت گل' قندوز خان کی ترجمانی کے بغیر' آنکھیں نکال کر بولی "کم از کم یہ تو بتا دو کہ تمہیں کس سلسلے میں یہاں لایا گیا ہے؟ اس وقت تو تم بچ کر نکل گئے تھے۔"

میں نے بے بسی سے قندوز خان کی طرف دیکھتے ہوئے کہا "تم کہہ رہے تھے کہ میں نے بالکل خاموشی اختیار کی ہوئی ہے اور یہ مسلسل بولے جا رہی ہے۔ کیا تم اسے خاموش نہیں کروا سکتے؟"

"یہ تم سے کیا کہہ رہی ہے؟" قندوز خان نے مجھ سے پوچھا

"فرنگی زبان میری سمجھ میں نہیں آتی۔"

"ایسی طارق جو باتیں کرنے کی کوشش کر رہی ہے" میں نے قندوز خان کی نظر بچا کر جنت گل کو آنکھ مارتے ہوئے کہا "جب مجھے پہلے سے جانتی ہے۔ پتا نہیں سردار صبغت اللہ نے اسے میرے قریب کیوں بھیج دیا؟"

جرگے کے اراکین میں سے کسی نے بولنا شروع کر دیا۔ قندوز خان نے بتایا کہ وہ لوگ سردار پائندہ گل کے بارے میں ضیغم خان کا بیان سننے پر آمادہ ہو چکے ہیں۔ اس کی بیوی اس کے ساتھ رہے گی تاکہ اشاروں کی مدد سے اپنے شوہر کے حقیقی بیان کی تائید اور جھوٹ کی تردید کر سکے۔

ضیغم خان اپنی مختصر سی لنگڑاتی ہوئی چال میں جرگے کے اراکین کے روبرو جا کھڑا ہوا۔ گوہر جان اس کے ساتھ تھی لیکن اس نے اپنے شوہر کو کوئی مدد دینے کی کوشش نہیں کی تھی۔

ضیغم خان نے ایک گہرے متاسفانہ سانس کے ساتھ ان دنوں کا ذکر چھیڑ دیا جب اس کی اور پائندہ گل کی گہری دوستی تھی۔ پائندہ گل کا باپ تندہ اور خشگارا وادی کا حکمران تھا اور اس نے اپنے اکلوتے بیٹے کو جدید مہذب دنیا سے روشناس کرانے کے لیے پورے وسائل اور آزادی کے ساتھ اسے کابل میں چھوڑا ہوا تھا۔

مجھے کہانی کے دونوں رخ معلوم تھے۔ حقیقت کے بارے میں پائندہ گل نے خود مجھے ہر بات بتائی تھی اور ضیغم خان جو کچھ کہنے والا تھا اس نے وہ ہم چاروں کے سامنے تہ خانے میں اپنی بیوی کے ساتھ طے کیا تھا۔ وہ اپنی تراشیدہ کہانی سناتا رہا۔ اس کی بیوی مغموم انداز میں سر ہلا کر اس کی تائید کرتی رہی۔ ضیغم خان نے بہت چالاکی کے ساتھ اپنے گھناؤنے کردار کا ذکر حذف کر کے جرم و گناہ کا سارا بوجھ پائندہ گل کے مردہ کندھوں پر ڈال دیا تھا۔ اس کی گونگی بیوی شروع سے آخر تک اس کی تائید میں سر ہلاتی رہی۔ حتیٰ کہ ضیغم خان کے پاس الفاظ کا ذخیرہ ختم ہو گیا اور اس کی کہانی پوری ہو گئی۔

اس کھیل میں جنت گل کا کوئی کردار نہیں تھا۔ وہ اپنی مرضی سے اس دنیا میں نہیں آئی تھی۔ نہ ہی وہ یہ جان سکتی تھی کہ اس کی پیدائش میں کن دو فریقوں نے حصہ لیا تھا۔ وہ جو کچھ بھی کہتی وہ سنی سنائی باتوں پر مشتمل ہوتا۔ اس کے باپ نے اس سے کہیں زیادہ حقائق بیان کر دیے تھے۔ اس نے جرگے کے اراکین کو یہ بھی بتا دیا تھا کہ کابل والوں نے جنت خانم کے خدوخال میں پائندہ گل سے گہری مشابہت دیکھنے کے بعد اسے خفیہ پیرائے میں جنت گل کہنا شروع کر دیا تھا اور پھر اس کا وہی نام چل نکلا۔

جنت گل کی گواہی کی ضرورت محسوس نہیں کی گئی۔ جرگے کے اراکین دیر تک آپس میں مشورے کرتے رہے۔ اس دوران میں جنت گل بہت پریشان رہی۔ وہ یہ سمجھنے سے قاصر تھی کہ وہ لوگ گڑے مردے اکھاڑنے پر کیوں تلے ہوئے تھے۔ اس نے کئی بار مجھے اور قندوز خان کو مخاطب کرنا چاہا لیکن ہم میں سے کسی نے اس کے سوالات کا جواب نہیں دیا۔ میرے دونوں ساتھیوں کے لیے جنت گل کی ذات گہری دلچسپی کا باعث بنی ہوئی تھی۔ ان میں سے کسی نے اس سے مخاطب ہونے کی مجرمانہ حماقت نہیں کی لیکن وہ جھک جھک کر اور مڑ مڑ کر بار بار جنت گل کو دیکھے جا رہے تھے۔ وہ حسین و جمیل کابلی دوشیزہ ایسی بھری محفل میں یکہ و تنہا ہونے کے باوجود بے خوف نظر آ رہی تھی۔ شاید وہ پائندہ گل کے خون کا اثر تھا کہ اسے بدترین حالات میں بھی اپنے انجام کی کوئی فکر نہیں تھی۔

جرگے کے اراکین تبادلہ خیال میں مصروف تھے۔ چند لشکاری صبغت اللہ کے پاس جا بیٹھے تھے اور دبی آواز میں اس سے باتیں کر رہے تھے۔ جرگے کی موجودگی میں وہاں سگریٹ نوشی کی ممانعت تھی اس لیے بے کاری کے عالم میں میرے کان وریا اور غزالہ کی سرگوشیوں پر لگے ہوئے تھے۔

جنت گل کے حسن و جمال نے ان دونوں کو مرعوب کیا ہوا تھا۔ قدرت نے اسے گوری چٹی رنگت کے ساتھ ہی کشیدہ قامت، سرسراتے ہوئے سبک و نازک بدن، تیکھے نقوش، غزالی آنکھوں، یاقوتی ہونٹوں اور دراز زلفوں سمیت ہر اس خوبی سے نوازا ہوا تھا جو کسی بھی نسوانی پیکر کو مرکز نگاہ بنا سکتی ہے۔ ان دونوں کو حیرت تھی کہ اس قدر خوب رو اور خوش بدن لڑکی کے ذہن پر انتقام نے ایسے پنجے گاڑے تھے کہ وہ خود ہی اپنی عزت و آبرو کی دشمن ہو گئی تھی۔ وریا کو مزید حیرت اس بات پر تھی کہ اس قتالۂ عالم نے اپنے باپ کی رسوائی کے لیے جس کھیل کا انتخاب کیا تھا اس میں مرکزی کردار کے لیے اس کی نگاہ میری ذات پر پڑی تھی۔

آخر کار جرگے کے ایک معمر رکن کی آواز پر ہر طرف خاموشی چھا گئی۔ قندوز خان اس کے فیصلے سے ہم کو آگاہ کرنے لگا۔ وہ کہہ رہا تھا "پائندہ گل منوں خاک کے نیچے جا سویا ہے لیکن ہم نے جو کچھ سنا اور اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے اس پر شبہ کرنے کی کوئی کمزور سی وجہ بھی موجود نہیں ہے۔ اس وادی میں جنم لے کر پھیلنے والی اس کہانی سے میرے بعض معزز ساتھی پہلے ہی واقف تھے۔ ان باتوں میں تھوڑا سا فرق ہے۔ پائندہ گل کے دل میں شیطان نے سر ابھارا یا ضیغم خان نے اسے اکسایا، یہ بات غیر اہم ہے۔ دونوں کا نتیجہ ایک ہی نکلتا تھا اور وہ نکل کر رہا۔ جنت گل کو پائندہ گل اور گوہر جان کی اولاد قرار دینے میں کوئی رکاوٹ حائل نہیں ہے۔ جنت گل کی رگوں میں خشگاری خون دوڑ رہا ہے۔ اب اس کے نصیب کا فیصلہ سردار صبغت اللہ کے ہاتھ میں ہے۔"

جرگے کے رکن کے خاموش ہوتے ہی سردار صبغت اللہ نے بولنا شروع کر دیا "میں اس خشگاری لڑکی کو شہری علاقوں میں بھٹکنے کے لیے بے سہارا نہیں چھوڑ سکتا۔ پائندہ گل کی موت کے ساتھ ہی میرے اور اس کے اختلافات ختم ہو گئے۔ اب اس کی

پورا دیکھ بھال میں کروں گا۔ جنت گل گالان میں رہے گی۔ میں کی شادی کراؤں گا۔ اگر اس کے نسب کی خرابی کی وجہ سے کسی شنگاری نے اس کا پیغام نہ ڈالا تو میں ارسلا خان کو مجبور کروں گا کہ وہ اسے عزت سے اپنی بیوی بنالے۔ وہ کسی بھی دن یہاں پہنچنے والا ہے۔ عبدالرحیم خان اور پائندہ گل کی موت نے اس کی بے گناہی پر مہر لگادی ہے۔ جب عبدالرحیم خان کی ماں کو قدرت نے جھوٹا گواہی دینے کے جرم میں کوڑھ جیسے موذی مرض میں مبتلا کیا تو اسی وقت سب نے جان لیا تھا کہ زرتاشہ کو غلط فہمی ہوئی تھی۔ ارسلا خان بے قصور تھا۔ سارا گناہ عبدالرحیم خان کا تھا۔ اس کے ماموں نے کابل میں گوہر جان کو خراب کیا اور اس نے شنگاری کے ویرانے میں زرتاشہ کو اپنا نشانہ بنایا۔ ارسلا خان پر الزام لگانے والے سب لوگ اپنے انجام کو پہنچ چکے ہیں۔ پائندہ گل کی زندگی میں وحشت اور خوف سے شنگاریوں کی زبانیں بند تھیں لیکن آج میں ارسلا خان کا وارث ہوں۔ میں جرگے کے ارکان سے التجا کرتا ہوں کہ وہ ارسلا خان کے لیے امان کا اعلان کریں۔"

"یہ سب بکواس ہے" جنت گل اچانک ہی چیخ پڑی۔ وحشت کے مارے اس کا چہرہ زرد ہو رہا تھا "مجھے پائندہ گل کی بیٹی قرار دے کر تم ان پہاڑوں میں عمر قید کی سزا نہیں دے سکتے۔ میں تم جیسے وحشیوں میں چند روز بھی زندہ نہیں رہ سکتی۔ میں کسی ارسلا خان کو نہیں جانتی۔ وہ درندہ میرے قریب بھی آیا تو میں اس کا نرخرا چباڑ ڈالوں گی۔ مجھے تم لوگوں کی ہوس ناک ہمدردیاں نہیں چاہئیں۔ میں اپنی حفاظت خود کرسکتی ہوں۔ میں وہیں واپس جاؤں گی جہاں میں پیدا ہوئی ہوں۔ حشمت خان میرا باپ نہیں تو کیا؟ گوہر جان میری ماں ہے۔ میں اپنے شہر میں اپنی ماں کے ساتھ رہوں گی۔ تم کسی قیمت پر مجھے یہاں نہیں روک سکتے۔"

"نسب خراب ہوجائے تو جوان خون اسی طرح بغاوت کے منہ زور گھوڑے پر سوار ہوتا ہے" سردار صبغت اللہ کی آواز موت کی طرح سرد اور سپاٹ تھی۔ "معزز جرگے نے تمہیں شنگاری تسلیم کرلیا ہے اور ان پہاڑوں میں لڑکیوں کو بولنے کا حق نہیں ہوتا۔ ان کی بہتری کے فیصلے ان کے بڑے کرتے ہیں۔ ابھی تم پر شہر کا جنون طاری ہے۔ تم ناسمجھی میں ہذیان بک رہی ہو۔ میں کھلے دل سے تم کو معاف کرتا ہوں۔ جب تمہارے دل کی بھڑاس نکل جائے گی تو تم میرے فیصلے کے سامنے سر جھکادوگی۔ اپنے سر پہ چادر ڈال لو۔ شنگاری لڑکیاں مردوں کے سامنے ننگے سر نہیں رہتیں۔"

جنت گل طیش میں اپنی جگہ چھوڑ کر کئی قدم آگے بڑھ گئی اور صبغت اللہ کی بات کاٹ کر بولی "تم مکار اور سازشی درندے ہو۔ مجھے بہلا رہے ہو کہ پائندہ گل کی موت کے بعد تمہارے اور اس کے اختلافات ختم ہوگئے۔ تمہارے قبائلی خون میں ایک بار دشمنی اور انتقام کا زہر گھل جائے تو وہ نسل در نسل چلتا ہے۔ میرے باپ کو مارنے کے بعد تم مجھے مال غنیمت سمجھ کر لوٹنا چاہتے ہو۔ میں فنا ہوجاؤں گی مگر تمہیں اپنے ارادوں میں کامیاب نہیں ہونے دوں گی۔"

سب لوگ جنت گل کی اس جسارت پر دم بخود رہ گئے تھے۔ جرگے کے اراکین خوف ناک نگاہوں سے اسے گھور رہے تھے۔ صبغت اللہ کا چہرہ سرخ ہوگیا تھا۔ تیزی کے ساتھ بولتے ہوئے قندوز خان کی زبان لڑکھڑانے لگی تھی۔ میری دانست میں جنت گل نے صبغت اللہ کی دکھتی رگ پر ہاتھ ڈال دیا تھا۔ وہ اپنے باپ کے قاتل کے دل کی گہرائیوں میں جھانک رہی تھی لیکن میں بے بس تھا۔ اس مخاصمانہ ماحول میں اس کی کوئی مدد نہیں کرسکتا تھا۔

"تم ہمارے منہ پر ہمیں برا بھلا کہہ رہی ہو" جرگے کے معمر ترین شخص نے غصے سے لرزتی ہوئی آواز میں کہا "غیرت اور انتقام ہمارے خون میں شامل ہے لیکن تم خوش نصیب ہو کہ تمہیں سردار صبغت اللہ جیسا مربی مل رہا ہے۔ وہ تمہاری عزت و آبرو کا محافظ ہوگا۔ ذرو اس وقت سے جب تمہارا گستاخ لہجہ اور سرکش الفاظ شنگاریوں کے غضب کو بیدار کردیں۔ ان کی بے عزتی کرکے تم کچھ بھی حاصل نہیں کرسکوگی۔"

"میں تم سب کی بدترین بے عزتی کرچکی ہوں" جنت گل نے تڑپ کر کہا اور میں سناٹے میں آگیا "یہ پائندہ گل کا مزغلہ تھا" اس نے میری طرف ہاتھ اٹھا کر کہا "مجھے پائندہ گل اور چھوٹے خان سے بدظنی تھی۔ میں نے خود کو اس پر قبائلی کے حوالے کردیا۔ میں نے تم سب کے منہ پر رسوائی مل دی ہے۔ میں پارسا نہیں ہوں۔ میرا نسب خراب تھا اس لیے میں نے خود کو بھی خراب کرلیا۔ اب بتاؤ کون ہے وہ شنگاری جو مجھے اپنی بیوی بنائے گا؟"

اٹھی ہوئی غضب ناک نگاہیں جھک گئیں۔ تیور ماند پڑ گئے۔ دربار ہال میں ایسا گہرا سناٹا چھا گیا جیسے سب کو سانپ سونگھ گیا ہو۔ جنت گل کے انکشاف نے سب کی زبانیں گنگ کردی تھیں۔

"شاید تم یہاں سے جان بچا کر نکلنے کے لیے جھوٹ بولنے پر اتر آئی ہو" سردار صبغت اللہ سرد اور سفاکانہ آواز میں بولا "تمہیں معلوم نہیں کہ تمہارا یہ اعتراف جرم درست ثابت ہوا تو کیسی بھیانک موت تمہارا مقدر بنے گی۔ یہ قبائل تک کسی عورت کی رسوائی پوری شنگاری قوم کے لیے گالی ہے۔"

"ہاں میں جانتی ہوں۔" جنت گل پر جنون کی سی کیفیت طاری ہوتی جارہی تھی جس نے اپنے ظالم باپ سے انتقام لینے کے لیے تم سب کو یہ گالی دی تھی۔ زندگی بھر ارسلا خان یا کسی اور شنگاری کی قید میں سسکنے سے بہتر ہے کہ میری زندگی ختم کردی جائے۔ میں اپنے جرم کا اعتراف کررہی ہوں۔ پھانسی کردو میرے بدن کو۔"

جھکی ہوئی نگاہیں اوپر نہیں اٹھ سکیں۔ ہم لوگ ایک دوسرے کے سانسوں کی آواز صاف سن رہے تھے۔

صبغت اللہ سے فوری طور پر کوئی جواب نہیں بن پڑا۔ جنت

گل شرم وحیا کی ہر حد توڑنے پر تلی ہوئی تھی اور جرگے کی کارروائی صبغت اللہ کی گرفت سے باہر نکلتی ہوئی نظر آرہی تھی۔

"تیرہ یرغمالی تمہیں کہاں ملا تھا؟ آگے آؤ اور جرگے کے روبرو پوری کہانی سناؤ" صبغت اللہ نے حکم دیا۔

جنت گل نے کسی جھجک کے بغیر عبدالرحیم کے فلیٹ میں پیش آنے والے واقعات بیان کرڈالے۔

"تم نے یہاں کی زندگی سے بچنے کے لیے یہ اعتراف کیا ہے اس لیے اس پر اعتبار نہیں کیا جاسکتا...." صبغت اللہ نے گمبھیر لہجے میں اپنی بات شروع کی لیکن جنت گل نے پھر بات کاٹ دی۔

"طیغم خان اور گوہرجان کے بیان پر تم سب نے مان لیا کہ میں پاکندہ گل کا خون ہوں۔ اب میں اقرار جرم کررہی ہوں۔ یرغمالی بھی یہاں موجود ہے۔ اس سے پوچھ لو، فیصلہ ہوجائے گا۔ یہ لکھ لو کہ میں یہاں رہوں گی، نہ کسی وحشی شنکاری کو اپنے قریب آنے دوں گی۔ مجھے اس عذاب کے مقابلے میں اپنی موت زیادہ آسان لگتی ہے" جنت گل نے فاتحانہ لہجے میں کہا "ہر رات مر مر کر برسوں زندہ رہنے سے ایک بار مرجانا بہت بہتر ہوگا۔ میں تمہاری مجرم ہوں، مجھے مار ڈالو۔"

وہ اس جرگے کا نازک ترین موڑ تھا۔ میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہوگئیں اور بدن میں سنسنی کی لہریں دوڑنے لگیں۔ آخر کار میری باری بھی آہی گئی تھی۔ لمحہ بھر کے لیے مجھے چھوٹے خان کی ماں یاد آگئی جس نے اپنے بیٹے کی بے گناہی ثابت کرنے کے لیے جھوٹی گواہی دی تھی پھر کوڑھ میں مبتلا ہوکر چل بسی تھی لیکن پھر میرے ذہن پر دوسری باتیں غالب آگئیں۔

میں نے سوچا کہ میں جھوٹ بولنے کے بجائے حقیقت کا اعتراف کرلوں لیکن اس وقت تک مجھے یہ معلوم نہیں تھا کہ اس اعتراف کے نتیجے میں میرے ساتھ کیا سلوک کیا جائے گا۔ اگر اعتراف جرم کے نتیجے میں مجھے مجبور یرغمالی قرار دے کر معاف بھی کردیا جاتا تو جنت گل بہرحال موت کی سزاوار ٹھہرائی جاتی اور میں صبغت اللہ کے قہر کا نشانہ بن جاتا۔ اس نے صندل خان کو جس بے رحمی کے ساتھ مروایا تھا اس کے پیش نظر یہ بات بہت واضح تھی کہ میں بے بس یرغمالی قرار دے کر شنکاری جرگے کی طرف سے بری کردیا جاتا، تب بھی صبغت اللہ کے عتاب سے نہیں بچ سکتا تھا۔ نہ صرف میری جان خطرے میں پڑتی بلکہ وہ دردانہ، غزالہ اور سلطان شاہ کو بھی دردناک انجام سے دوچار ہونا پڑتا۔ کینہ پرور صبغت اللہ کسی نہ کسی حیلے سے ہم چاروں کو موت کی اندھی وادیوں میں دھکیل دیتا۔

میں سچ بولتا تو پانچ انسانی جانیں ضائع ہوجاتیں۔ صبغت اللہ کی مرضی اور ہدایت کے مطابق بولا ہوا ایک جھوٹ پانچ جانیں بچاسکتا تھا۔ یہ دیگر بات تھی کہ اس جھوٹ کے نتیجے میں جنت گل کو اس کی مرضی کے خلاف ارسلا خان کی بیوی بن کر باورانعلں کی

افزائش نسل کا عذاب سہنا پڑتا۔

ایک بے گناہ انسانی زندگی کی حرمت بہرحال ہر چیز پر افض[...] تھی۔ جنت گل ماردی جاتی تو اس کی تلافی اسی لیے ختم ہوجاتی [...] زندہ رہتی تو اس کے ہر سانس کے ساتھ امید کا بندھن باقی [...] کبھی بھی کچھ بھی ہوسکتا تھا اور اس کے دن پلٹ سکتے تھے [...] سے آس قائم رہتی ہے اس لیے اس وقت بیان کرنا کی کے متا[...] میں دروغ مصلحت آمیز ہر لحاظ سے مناسب تھا کہ میں پھر [...] تذبذب میں مبتلا تھا۔

"تو کیا!" سردار صبغت اللہ کی گرجیلی آواز نے مجھے چونکا[...]

"تم نے قندوز خان سے سن لیا ہوگا کہ یہ عورت کیا کہہ رہی ہے [...] پاکندہ گل اور عبدالرحیم خان کے یرغمالی تھے۔ سچ سچ بتاؤ [...] حقیقت کیا تھی؟"

"یہاں آکر بیان دو" جرگے کے معمر ترین رکن نے ا[...] سامنے اشارہ کرکے کہا۔ میں نے اپنی جگہ چھوڑ دی اور جرگے [...] اراکین کی طرف چل رہا۔ اس وقت میرے قدم من من بھر کے ہو[...] تھے اور ذہن میں خیالات کے ہولناک گرداب چکرا رہے تھ[...] یا جھوٹ؟ کربناک موت یا زندگی؟ اس وقت یہی دو سوال ہر خی[...] کا محور تھے۔

جرگے کے سامنے پہنچ کر مجھے یاد آیا کہ اس اجلاس کے با[...] میں صبغت اللہ نے قندوز خان کو اپنے اعتماد میں نہیں لیا [...] میری باتوں نے اس کے دل میں قدرے بدگمانی بھی پیدا کردی [...] لیکن سوال یہ سامنے آتا تھا کہ کیا قندوز خان اپنے سردار [...] برگشتہ ہوکر ہمارے ساتھ اس حد تک جاسکتا تھا جس حد تک مر[...] خان نے پیش قدمی کی تھی؟ بدقسمتی سے اس سوال کا جواب [...] میں تھا۔ میں بے بسی سے اپنے برابر میں کھڑے ہوئے قندوز خا[...] طرف دیکھ کر رہ گیا۔

"یہ جھوٹی ہے" میری زبان غیر ارادی طور پر چل پڑی "یہ [...] پر سراسر بہتان ہے۔"

"کیا؟" جنت گل بے اختیاری سے دہاڑی "کسی نے [...] پہاڑوں کے سنگریزوں کو اس طرح نہ چھانا ہوگا جیسے تم نے میر[...] بدن کو دیکھا بھالا تھا اور اب تم کہہ رہے ہو کہ میں جھوٹی ہوں [...]

"اسے خاموش کرو!" جرگے کے ایک رکن نے تیو[...] چڑھا کر غصیلے لہجے میں کہا "یہ عورت اپنی بات کہہ چکی ہے۔ ا[...] گواہ کے بیان میں دخل انداز ہونے کا حق نہیں ہے۔ اگر [...] بدکلامی اور زبان درازی جاری رہی تو ہم ایک ہفتے تک بھی [...] فیصلے پر نہیں پہنچ سکیں گے۔"

وہ ہدایت جاری ہوتے ہی ایک شنکاری بجلی کی سی تیزی [...] اپنی جگہ سے اٹھا اور جنت گل کی طرف دوڑ پڑا۔ جنت گل نے [...] کے جارحانہ تیور بھانپ لیے۔ اس وقت قندوز خان میرے [...] کھڑا ہوا ترجمانی کررہا تھا اس لیے جنت گل کو یہ معلوم نہیں [...] کہ جرگے کی طرف سے کیا حکم صادر کیا گیا تھا لیکن اس کی [...]

طرح کام کر رہی تھی۔ اس نے اپنی طرف آنے والے خونخوار شنگاری سے خوف زدہ ہو کر سمٹ و مرتعش رہنا یا اس کے پیچھے کی طرف دوڑ لگانے کے بجائے اپنی جگہ پر حملہ کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

وحشی شنگاری اپنی طاقت اور بھاری جسامت کے زعم میں کسی عقاب کی طرح بڑھتا رہا جو فضا میں غوطہ مار کر اپنے پنجوں کی ایک ہی کاری ضرب سے اپنے شکار کو نیم مردہ کر کے پنجوں میں دبا لیتا ہے۔ پھر جو کچھ ہوا وہ کسی کے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا۔ شنگاری جنت گل سے ذرا ہی دور تھا کہ وہ اپنے قدموں پر اچھلی اور اس کے پیروں کا رخ شنگاری کی طرف ہو گیا۔ وہ اچانک آئی کہ اس کی رفتار اور پھر شنگاری کے دیوہیکل وجود کی بنا پر جنت گل کی لاتیں ایک دھماکے کے ساتھ اس شنگاری کے چہرے پر پڑیں اور وہ بری طرح ڈکارتا ہوا قالین پر ڈھیر ہو گیا۔ جنت گل نے قلابازیاں کھا کر اپنا توازن سنبھالا اور بہت پھرتی کے ساتھ اگلے وار کے لیے تن کر کھڑی ہو گئی۔ اس کی برق رفتار کارروائی پر کئی لوگوں کے منہ سے بے ساختہ تحیر زدہ آوازیں نکل گئیں۔

جسمانی طاقت اور ہتھیاروں کے بل پر لڑنے والے شنگاریوں کے لیے جنت گل جیسی نرم و نازک لڑکی کی وہ مہارت حیرت ناک تھی۔ وہ سوچ بھی نہیں سکتے ہوں گے کہ جنت گل اپنے وجود سے کئی گنا بھاری حریف کو یوں آناً فاناً میں ڈھیر کر دے گی۔ قالین پر گرنے والا شنگاری خفت اور جھلاہٹ کے عالم میں قالین سے اٹھا ہی تھا کہ جنت گل نے دوبارہ فضا میں اڑ کر اس پر لاتیں چلا دیں۔ اس بار اس نے شنگاری کے سر اور چہرے کو نشانہ بنایا تھا۔ وہ غضب ناک ڈکار کے ساتھ ایک مرتبہ پھر قالین پر الٹ گیا۔ مجھے خود بھی جنت گل کی اس مہارت کا علم نہیں تھا۔ میری دانست میں وہ ایک دیہاتی لڑکی تھی جسے اس بات پر قابل رشک عبور حاصل تھا اور وہ کئی نازک مواقع پر اپنا کمال دکھا چکی تھی لیکن ہر طرف سے گھری ہوئی اس نے چند ہی لمحوں میں اپنی مہارت کی دھاک بٹھا دی تھی۔

جنت گل ایک جگہ رکنے کے بجائے دونوں ہتھیلیاں کھول کر جارحانہ انداز میں اپنے گرے ہوئے حریف کے گرد تھرک رہی تھی۔ ایسا کرتے ہوئے وہ غیر ارادی طور پر قندوز خان کے قریب سے گزری۔ وہ اپنے شکار کی طرف متوجہ تھی۔ اس کی پشت قندوز خان کی طرف تھی۔ معاً قندوز خان کسی چیتے کی سی خاموشی سے حرکت میں آیا اور اس نے پیچھے سے جنت گل کی داہنی کنپٹی پر اپنا فولادی مکا رسید کیا۔ جنت گل ایک چیخ کے ساتھ لڑکھڑا کر قالین پر گری اور بے حس و حرکت ہو گئی۔ قندوز خان کی مردانہ ضرب نے اسے بے ہوش کر دیا تھا۔ گویا ہیجان دوڑ کر اس کے بدن سے لپٹ گئی۔

ایک بے بس اور کمزور عورت کے خلاف دو دیوہیکل شنگاریوں کی زور آزمائی شرم ناک تھی لیکن وہاں اس کھلی ہوئی دھاندلی اور بے ضابطگی پر احتجاج کرنے والا کوئی نہیں تھا۔ قندوز خان نے پیشہ ورانہ انداز میں اپنی جگہ پر لوٹ آیا۔ جنت گل سے مار کھانے والا شنگاری قالین سے اٹھا تو اس کے چہرے پر کئی خون آلود لکیریں پھیلتی جا رہی تھیں۔ جنت گل کے چرمی جوتوں نے اس کا چہرہ خاصا بگاڑ دیا تھا۔

وہ غضب ناک انداز میں جنت گل کے بے ہوش جسم کی طرف بڑھا مگر صبغت اللہ کی درشت آواز نے اسے رکنے پر مجبور کر دیا۔ صبغت اللہ نے تسلسل کے ساتھ کئی تحکمانہ فقرے ادا کیے لیکن قندوز خان نے ان کا ترجمہ نہیں کیا۔ وہ خاموش ہوا تو قندوز خان نے مجھے اپنا بیان جاری رکھنے کے لیے کہا۔

"جنت گل بلاشبہ ایک نڈر اور بے باک لڑکی ہے" میں نے اس کی جائز تعریف سے اپنا سلسلہ کلام جوڑتے ہوئے کہا "لیکن میرے بارے میں اس نے جو کچھ کہا' وہ ایک شرمناک افسانے سے زیادہ نہیں ہے۔ یہ درست ہے کہ پائندہ گل نے مجھے اغوا کروایا تھا' عبدالرحیم خان نے مجھے اپنے گھر میں محبوس رکھا تھا اور وہاں میں نے پہلی بار جنت گل کو دیکھا تھا۔ یہ اسی گھر میں چھوٹے خان کے ساتھ رہتی تھی۔ میں ایک کمرے میں بند رہتا تھا۔ چند ملاقاتوں کے علاوہ ہمارے درمیان کوئی دوسرا رشتہ یا تعلق موجود نہیں تھا۔ وہ کسی شنگاری یا باردانی کی عورت بننے سے مر جانا بہتر سمجھتی ہے اس لیے اس نے ایسی کہانی تراشی ہے جس کا نتیجہ اس کی موت کی صورت میں نکلے۔"

"اگر وہ عبدالرحیم خان کے ساتھ رہتی تھی تو پھر اس نے اس کا خون کیوں کیا؟ کہا جاتا ہے کہ جنت گل نے وہ خون تمہاری موجودگی میں کیا تھا؟" جرگے کی طرف سے سوال کیا گیا۔

جنت گل بے ہوش تھی اور اس کی طرف سے میرے بیان میں مداخلت کا کوئی خطرہ نہیں تھا اس لیے میں نے اختصار کی نیت سے کہا "قتل میری موجودگی میں ضرور ہوا مگر میرے سامنے نہیں ہوا۔ میں اپنے کمرے میں بند تھا۔ میں نے ان دونوں کے زور زور سے بولنے کی آوازیں سنی تھیں۔ شاید وہ کسی بات پر لڑ رہے تھے لیکن ان کی بولی میری سمجھ سے باہر تھی۔ پھر ایک فائر اور چیخ کی آواز آئی۔ کوئی فرش پر گرا' اس کے بعد سناٹا ہو گیا۔ تھوڑی دیر بعد جنت گل نے میرے کمرے کا تالا کھول کر بتایا کہ عبدالرحیم خان مر چکا تھا۔ وہ فلیٹ سے فرار ہو رہی تھی۔ اس نے مجھے بھی آزاد کر دیا اور میں وہاں سے نکل کھڑا ہوا۔ ہو سکتا ہے کہ جنت گل نے چھوٹے خان کو مارا ہو۔ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ اس کا کوئی ساتھی پہلے ہی چھوٹے خان کو مار کر میری لاعلمی میں بھاگ نکلا ہو۔ میں اس بارے میں کچھ نہیں جانتا۔"

"تم پر قاتل بتائے گئے تو قصہ کچھ اور تھا" جرگے کی طرف سے اگلا سوال کیا گیا "تم بھاگے یا تمہیں چھوڑا گیا' وہ قصہ وہیں ختم کیا تھا۔ پھر تمہیں دوبارہ اغوا کر کے یہاں لانے کی کیا ضرورت پیش آئی؟"

"یہ سردار صبغت اللہ کو معلوم ہے۔ وہ ہمیں لانے والوں کا

سر خیل تھا" میں نے کہا۔

"سردار فریق نہیں بنایا جا سکتا۔ سوال تم سے کیا گیا ہے۔ اس کا جواب تم ہی دو گے۔" "پائندہ گل چاہتا تھا کہ میں جنت گل کو تلاش کر کے گاؤں لانے میں اس کی مدد کروں۔"

"کیوں؟" جرگے کے ایک رکن نے اس باریک نکتے کو پکڑ لیا تھا اور مجھے وحشت ہونے لگی تھی۔

"وہ جنت گل سے اپنے بھانجے کے خون کا بدلہ لینا چاہتا تھا۔ اسے یقین تھا کہ چھوٹے خان کو جنت گل نے مارا ہے۔"

"کیا یہ کام وہ اپنے آدمیوں سے نہیں لے سکتا تھا؟" مجھ سے وہ چبھتا ہوا سوال پوچھا گیا۔

"اس کا جواب وہی دے سکتا تھا۔ اس نے بتایا تھا کہ شنگل کی دور سے پہچان لیے جاتے ہیں اس لیے وہ جنت گل تک پہنچنے میں کامیاب نہیں ہو سکیں گے میں آسانی سے اسے گھیر لوں گا۔"

"تم ہی کیوں؟ اس کام کے لیے کابل میں کرائے کے آدمی مل سکتے تھے۔ تم لوگوں کو کس مقصد کے لیے سیکڑوں میل دور سے اٹھا کر لایا گیا تھا؟ پائندہ گل نے تم سے تحفے میں کیا راز و نیاز کیے تھے؟"

جرگے کے اس رکن نے مجھے سخت امتحان میں ڈال دیا تھا۔ صبغت اللہ نے میرے ساتھ جو کچھ طے کیا تھا' بات اس حد سے تجاوز کر رہی تھی۔ جنت گل کے بارے میں فیصلہ کرنے کے لیے وہ سوال کلیدی اہمیت رکھتا تھا اور مجھے علم نہیں تھا کہ صبغت اللہ جواب میں میری زبان سے کیا سننا پسند کرے گا۔ چند ثانیوں کے لیے میرا ذہن چکرا کر رہ گیا تھا۔ کیا کہوں؟ کیا نہ کہوں؟ میں ایک جنیاری جھوٹ بول چکا تھا۔ اب اسے نبھانے کی باری تھی۔ میرے سامنے صرف ایک بات واضح تھی کہ سردار صبغت اللہ ہر قیمت پر جنت گل کو زندہ رکھ کر ارسلا خان کی بیوی بنانا چاہتا تھا اور یہ اسی وقت ممکن تھا جب جنت گل کا دامن بالکل بے داغ ثابت ہو گا۔

اگر میں یہ اعتراف کر لیتا کہ پائندہ گل نے بھی اسی کہانی پر بات کی تھی جسے میں جھوٹ قرار دے چکا تھا تو میرا وہ جواب کہ جنت گل نے کسی بارانی کی بیوی بننے سے بچنے کے لیے موت کے راستے کا انتخاب کیا تھا' غلط ثابت ہو جاتا۔ جرگے کو یقین ہو جاتا کہ جنت گل نے وہ کہانی فی البدیہہ نہیں تراشی تھی بلکہ اس کی پشت پر کچھ جنیار تھی اور پائندہ گل کو بھی ان قصوں کی سن گن مل چکی تھی۔ وہ بات طے ہو جانے کے بعد جنت گل کو الزام سے بچانا ناممکن ہو جاتا اور جنت گل کے ساتھ ہی ہم چاروں کی جانیں بھی خطرے میں پڑ جاتیں۔

میری خاموشی سے صبغت اللہ نے میری الجھن بھانپ لی' اس نے کہا "اس وقت جرگے کے سامنے جنت گل کی پارسائی کا معاملہ درپیش ہے۔ شاید اسی مقصد کے لیے اب ہم نے بھٹکنا شروع کر دیا ہے۔"

"میرا ہر سوال بہت اہم ہے" مجھے بند راستے پر لانے والے

رکن نے قدرے برہمی سے کہا "زئی کہہ چکا ہے کہ جنت گل ...
سردار صبغت اللہ کے ارادوں سے واقف ہونے کے بعد ...
ارادہ کر کے ایک کہانی گھڑلی ہے۔ اگر پائندہ گل کی زندگی ...
سوال اٹھایا گیا تھا تو وہ جھوٹا ثابت ہو جاتا ہے۔"

وہ ان ہی خطوط پر سوچ رہا تھا جو مجھے خوف زدہ کر رہے تھے ...
"فلک شیر خان!" جرگے میں سے ایک اور آواز ...
"سردار صبغت اللہ کا خیال درست ہے۔ تم معاملہ سلجھانے ...
بجائے الجھانے کی کوشش کر رہے ہو۔ اگر جنت گل ...
بھی پائندہ گل کو کیسے پتا چل سکتا تھا کہ ایسی کوئی بات ...
خود مر اور ضدی آدمی تھا ذرا ذرا سی بات کو انا کا مسئلہ ...
ہو سکتا ہے کہ ان چاروں کو یہاں لانے میں بھی اس کی ...
ضد کارفرما رہی ہو۔"

"یہ فلک شیر خان پر الزام ہے" جرگے سے اٹھنے والی ...
آواز سے برہمی صرف تھی "فلک شیر کی پائندہ گل سے ...
تھی تو اس سے کڑی باز پرس کرنے کا حق نہیں چھینا جا ...
جرگے کے ہر رکن کو اپنی اپنی صوابدید کے مطابق حقیقت ...
لگانے کا پورا پورا اختیار ہے۔ اس کی زبان بندی نہیں کی جا ...
"زہریلی باتیں مت کرو ورنہ یہاں لاشیں گر جائیں ...
جرگے میں ایک شخص جوش میں آ کر اٹھ کھڑا ہوا "ہمیں جلد ...
کوئی فیصلہ کرنا ہے۔ جرگے کا ہر آدمی فلک شیر خان کی طرح ...
کھال نکالتا رہا تو ہم کہیں کے نہیں رہیں گے۔ یہ زبان بندی ...
عقل مندی کی راہ ہے جس پر چلنا سب کا فرض ہے۔"

پھر بہت سے اراکین ایک ساتھ بولنے لگے اور تقریباً سب ...
اپنی اپنی جگہوں سے اٹھ کھڑے ہوئے۔ ان کے لہجوں میں تیزی ...
اور وہ اونچی آوازوں میں بول رہے تھے۔ فضا بہت خطرناک ہو ...
تھی۔

جنت گل اس وقت بھی بے ہوش پڑی ہوئی تھی۔ اس کا ...
اسے کھینچ کر ایک کونے میں لے گئی تھی اور اس کا سر اپنے زانو ...
رکھ کر ہولے ہولے سہلا رہی تھی۔ کسی نے بھی گوہر جان کو ...
باز رکھنے کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی۔ اس کے چہرے ...
کا کرب جھلک رہا تھا اور پرامید نگاہیں اپنی بیٹی کے چہرے ...
تھیں۔

ادھر جرگے کے اراکین میں تلخ کلامی بڑھتی ہی چلی گئی ...
غصیلے معززین نے اپنے بدنوں پر سجے ہوئے آتشیں ہتھیار ...
ہاتھوں میں لے لیے۔ رفتہ رفتہ اس تکرار نے چیخ و پکار سا ...
گلوچ کی صورت اختیار کر لی۔ پھر اچانک ہی کسی نے مشتعل ...
ہوائی فائر کر دیے۔

بارود کی بدبو اور سرمئی دھوئیں کی لہراتی ہوئی لکیریں ...
ہوئی گولیاں چھت کی چھت پھاڑ کر اور نکل گئیں۔ جواب ...
بیک وقت کئی اور ہتھیار بھی گرجتا اٹھے اور پھر بعد وہ سب ...
دوسرے پر آنکھیں نکال کر غراتے ہوئے ہوائی فائرنگ کر ...

زر فضا میں دھواں بھرتا جا رہا تھا۔

صورت حال بہت تیزی سے بگڑ رہی تھی۔ چھت کی طرف اٹھی ہوئی آگ اگلتی ہوئی بے رحم نالوں کا رخ کسی بھی لمحے نشانہ باندھنے والوں کی طرف ہو سکتا تھا۔ سردار صفت اللہ غصے میں دہاڑتا ہوا اپنی مسند سے اٹھ کھڑا ہوا۔

اس کی آواز میں نہ جانے کیا تاثیر تھی کہ فائرنگ کا سلسلہ فوراً ہی موقوف ہو گیا۔ جرگے کے چند لوگوں نے شکایتی لب و لہجے میں صفت اللہ سے کچھ کہا۔ اس نے تیوریاں چڑھائے بغیر انہیں جوابات دیے اور پھر بگڑے ہوئے تیور سدھرنے لگے۔ رفتہ رفتہ جرگے کے اراکین نے اپنی جگہیں سنبھالنی شروع کر دیں۔

چند ثانیوں تک فضا میں ان سب کی ملی جلی آوازوں کی بھنبھناہٹ گونجتی رہی پھر فلک شیر خان نے میری طرف متوجہ ہو کر کہا "میری بات کا جواب دو۔ پائندہ گل نے تنہائی میں تم سے کیا باتیں کی تھیں؟"

قدوز خان سے فلک شیر خان کے سوال کا ترجمہ سن کر میں نے اندازہ لگایا کہ بگڑتی ہوئی صورت حال کو سنبھالنے کے لیے صفت اللہ کو اپنے حریفوں کا حق تسلیم کرنا پڑا تھا۔ جرگے میں ہڑبونگ اور افراتفری پھیلنے کے باوجود میرے سر پر معلق سوال نہیں ٹلا جا سکا تھا۔

ان لوگوں کی باہمی تکرار کی وجہ سے مجھے اس بارے میں سوچنے کا موقع مل گیا تھا اس لیے دوسری بار میں نے زیادہ وقت لیے بغیر کہنا شروع کر دیا "بات بہت عجیب سی تھی۔ میں اس کا ذکر زبان پر لا کر مرحوم پائندہ گل کی روح کو شرمانے سے گریز کر رہا ہوں۔ اب مجبور کر دیا گیا ہوں تو بولنا پڑ رہا ہے...."

"تم پائندہ گل کی روح کے شرمانے کی فکر نہ کرو" فلک شیر خان نے تلخی سے کہا "اس کی بے ہودگی میں یہاں اب تک جو کچھ کہا گیا ہے وہ تابوت میں لپٹے ہوئے جوتوں سے کم نہیں تھا۔ تمہارے بیان سے اس میں کوئی کمی بیشی نہیں ہوگی کیونکہ تم باہر کے آدمی ہو۔ تم بے فکر ہو کر اپنی بات کہہ جاؤ۔"

صفت اللہ نے اپنی مسند پر پہلو بدل کر زور سے کھنکھارا۔ میں نے لمحہ بھر کے لیے اس کی طرف گردن گھمائی تو وہ اپنی دونوں کنپٹیاں بھینچے چھت میں پیدا ہو جانے والے شگافوں کو گھور رہا تھا۔

"وہ چاہتا تھا کہ میں جنت گل کو تلاش کر کے گاؤں لاؤں اور اس سے شادی کرنے کا دعوے دار بن جاؤں" میرے وہ الفاظ ہر ایک کے لیے دھماکا خیز ثابت ہوئے اور وہاں ایک بار پھر تحیر زدہ سرگوشیاں پھیلنے لگیں۔ سردار صفت اللہ بھی شدید حیرت اور بے یقینی سے میری طرف دیکھ رہا تھا۔ اس کے چہرے پر جھلاہٹ اور تشویش کے بجائے فتح مندانہ سی مسکراہٹ ناچنے لگی تھی۔

"وہ جنت گل کو ہلاک کر کے اس سے چھوٹے خان کے خون کا بدلہ لینا چاہتا تھا اور تم کہہ رہے ہو کہ وہ تمہاری اور جنت گل کی شادی کا آرزو مند تھا۔ تم یہ کیا بک رہے ہو؟" فلک شیر خان

"یہ بات کوئی نہیں سمجھ سکے گا اسی لیے میں نے اپنی زبان بند رکھی ہوئی تھی" میں نے معذرت خواہانہ لہجے میں کہا "اس نے مجھ سے کھل کر باتیں کی تھیں۔ اس کے کرب کی ابتدا اس وقت ہوئی جب اس کو کمزور اور بوڑھا سمجھ کر گاؤں کی عورتوں نے چھوٹے خان کی میت پر گریہ و ماتم کیا تھا۔ انہوں نے مرنے والے کو لاوارث سمجھ کر پائندہ گل کی تذلیل کی تھی۔ وہ اپنی ساکھ بگڑنے پر افسردہ ہونے کے ساتھ ساتھ برہم بھی تھا۔ اس نے اپنی ساکھ بحال کیے بغیر اپنے اختیارات کے استعمال سے دستبردار ہو کر گوشہ نشینی اختیار کر لی تھی۔ اسے بری طرح احساس ہوا تھا کہ اپنی رعایا پر اس کی گرفت کمزور ہو گئی ہے۔ اپنے جاہ و جلال کی بحالی کے لیے وہ عبدالرحیم خان کی قاتلہ کو گاؤں لانا چاہتا تھا مگر اس کے دل میں اپنی بیٹی کے لیے نرم گوشہ بھی موجود تھا۔ اس نے مجھے سمجھایا کہ جب جنت گل کو مجرم قرار دے کر موت کی سزا سنائی جائے تو میں اس سے شادی کی خواہش کا اظہار کروں۔ ساتھ ہی اس کی طرف سے چھوٹے خان کا خون بہا دینے کی پیش کش کروں۔ وہ پانچ لاکھ کے خون بہا کا مطالبہ کرے اور میں اسے فوراً مان لوں۔ یہ رقم وہ مجھ کو خفیہ طریقے سے خود ہی فراہم کرتا اور میں کھلے جرگے میں رقم اس کے حوالے کر کے جنت گل کو حاصل کر لیتا۔ اس طرح اس کی ساکھ بحال ہو جاتی اور جنت گل بھی موت کے چنگل میں جانے سے بچ جاتی۔"

"مگر تم شادی شدہ ہو" اپنے سوال کا جواب آنے پر فلک شیر خان بہت زیادہ نادم نظر آنے لگا تھا "تم نے یہ بات کیسے مان لی؟ شنگارا ولی میں انتقام یا خون بہا کا قانون رائج ہونے کے باوجود خون بہا لینے یا دینے کی کوئی روایت نہیں رہی ہے۔ پھر پانچ لاکھ کی رقم پوری وادی میں کوئی نہیں دے سکتا تھا۔"

میں نے اپنی کہانی کا تانا بانا ان باتوں سے گڑ دیا تھا جو میں سنتا چلا آیا تھا اس لیے میں نے اطمینان سے کہا "میری بیوی بھی یہاں موجود تھی۔ میں نے پائندہ گل سے سب کچھ کہا مگر وہ انا پرست اور ضدی آدمی تھا۔ اپنے سر میں سما جانے والی ہر بات کو ہر قیمت پر پورا کرنا چاہتا تھا۔ اس نے کہا کہ میں ایک نہیں بلکہ چار شادیوں کا حق رکھتا ہوں۔ میرے پاس کوئی دوسرا راستہ نہیں تھا۔ اپنی بات مان لینے کی صورت میں وہ مجھے پانچ لاکھ کا نقد انعام بھی دیتا۔ ایک طرف جنت گل جیسی حسین و جمیل دوشیزہ اور پانچ لاکھ کے ساتھ باعزت آزادی کا راستہ تھا دوسری طرف ہم چاروں کی حادثاتی موت کا خطرہ تھا۔ مجھے اس کی خواہش کے سامنے سر جھکانا پڑا۔ یہ اور بات ہے کہ پھر حالات بدلتے چلے گئے اور اس کی سوچی ہوئی کوئی بات پوری نہ ہو سکی۔ میں دوبارہ اس سے نہیں مل سکا۔"

"شاباش!" صفت اللہ کی تحسین آمیز آواز گونجی "تم نے اس حقیقت سے پردہ اٹھایا ہے جو میری آنکھوں سے بھی اوجھل تھی۔ کسی قاتل سے خون بہا لے کر پائندہ گل یہاں ایک خطرناک روایت کی داغ بیل ڈال رہا تھا۔ پیسے والے غریبوں کو پیس کر رکھ دیتے۔ جب چاہتے ان کے خون سے ہولی کھیلنی شروع کر دیتے اور

مرنے والوں کے وارثوں کے منہ پر رقم دے مارتے۔ وہ ضدی اور انا پرست تو تھیں، بلا کا مکار اور خود غرض بھی تھا۔ اس کی نسل ختم ہو رہی تھی اور وہ دوسروں کی نسلیں ختم کرنے کا بھیانک منصوبہ بنا رہا تھا۔"

پھر وہ جرگے سے مخاطب ہو گیا "فلک شیر خان! تم نے اپنے دوست کے کرتوت سن لیے؟ تمہارا دل بھر گیا یا اب بھی دبی ہوئی چنگاریوں کو کریدنے کا ارادہ رکھتے ہو؟"

"مجھے پائندہ گل سے دوستی کا طعنہ نہ دو" فلک شیر خان نے شکست خوردہ آواز میں کہا "جرگے میں بیٹھنے کے بعد کوئی کسی کا دوست یا دشمن نہیں رہتا۔ وہ صرف منصف ہوتا ہے اور انصاف کے لیے سچائی کو تلاش کرنا اس کا فرض ہوتا ہے۔ میں نے اپنا فرض پورا کیا ہے۔ مجھے اس پر کوئی ملال نہیں ہے۔"

"تمہارا بیان ہو گیا۔ اپنی جگہ پر لوٹ جاؤ!" جرگے کے معمر ترین رکن کی طرف سے میرے لیے ہدایت آئی اور میں اس کڑے امتحان میں سرخرو رہنے پر دل ہی دل میں خدا کا شکر ادا کرتا ہوا اپنی جگہ پر لوٹ آیا۔ اس بار قندوز خان نے میرا پیچھا کرنے کے بجائے صبغت اللہ کی مسند کا رخ کیا تھا۔

جنت گل کی ولدیت کا فیصلہ ہو چکا تھا۔ اس وقت جرگے کے ارکان سر جوڑ کر اس کی بے گناہی اور پاکبازی کے بارے میں کسی نتیجے پر پہنچنے کی کوشش کر رہے تھے جب کہ جنت گل، قندوز خان کی لگائی ہوئی وحشیانہ ضرب کے نتیجے میں بدستور بے ہوش تھی اور اس کی کونگی ماں ایک علیحدہ گوشے میں اسے سنبھالے ہوئی بیٹھی تھی۔ ضیغم خان کسی یتیم اور لاوارث کی طرح اکیلا بیٹھا ہوا خالی خالی نظروں سے ادھر ادھر دیکھ رہا تھا۔

"تم بہت گرے نکلے" میرے واپس لوٹتے ہی وریا پھٹ پڑی "اگر پائندہ گل نے تمہیں جنت گل سے شادی کرنے پر مجبور کیا تھا تو یہ بات چھپانے کی کیا ضرورت تھی؟ تم تو شادی سے پہلے ہی اسے حاصل کر چکے تھے۔ اس وقت تمہیں کس نے روک لیا تھا جو شادی پر ہم میں سے کوئی تمہارے آڑے آتا؟"

"خرافات سے پرہیز کرو" میں نے آنکھیں نکال کر غرایا "میرے اور جنت گل کے تعلق کے بارے میں اب تم ایک لفظ بھی نہیں بولو گی۔ تم دیکھ چکی ہو کہ یہ انتہا پسند لوگ ذرا ذرا سی بات پر وحشت اور بربریت کے مظاہرے پر اتر آتے ہیں۔ شادی والی بات میرے ذہن کی پیداوار ہے۔ پائندہ گل نے ایسی کوئی بات نہیں کی تھی۔ اس بارے میں ہم بعد میں بات کر سکتے ہیں۔ فی الحال اس بات کو غنیمت سمجھو کہ یہاں سب کچھ صبغت اللہ کے منصوبے کے مطابق ہوا ہے۔ اس کے پروگرام میں خلل پڑ جاتا تو ہم دشواریوں میں گھر سکتے تھے۔"

"بلاوجہ غصہ نہ دکھاؤ" وریا مرعوب ہوئے بغیر بولی "تمہارا ملال ختم ہو جانے کے بعد اب کوئی بھی ادھر متوجہ نہیں ہے۔ قندوز خان سمیت ہر شخص اپنے اپنے دھندے میں مصروف ہو چکا ہے۔ میں یہ مان ہی نہیں سکتی کہ تم نے اس وقت کے ذہنی دباؤ میں وہ

کہانی فی البدیہہ گھڑی ہو گی۔ اس میں کچھ نہ کچھ حقیقت ضرور رہی ہو گی۔ تم نے ہم تینوں کو اندھیرے میں رکھ کر اپنا کھیل کھیلنے کی جو کوشش کی ہے اس پر تمہیں شرم آنی چاہیے۔"

"ہمارے یہاں مرد کو چار شادیوں کا حق حاصل ہے" غزال نے وریا سے مخاطب ہو کر ادا سی سے کہا "کوئی مرد اپنے اس حق کو استعمال کرنے پر تل جائے تو عورت اسے کسی قیمت پر باز نہیں رکھ سکتی۔"

"تم بھی اس کی باتوں میں آ کر بہک رہی ہو" میں نے حیرت اور بے بسی سے غزال سے کہا "میں جرگے کے سامنے پائندہ گل کی اصل باتیں دہرا کر تباہی کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔ میں تم کو بتا رہا ہوں کہ میں نے جو کچھ کہا وہ من گھڑت تھا۔ اس کا حقیقت سے دور کا تعلق بھی نہیں تھا۔ تم بلاوجہ آزردہ ہو رہی ہو۔"

"قسم کھانے کے بعد میں کچھ نہیں کہہ سکتا" سلطان شاہ نے ملامت آمیز لہجے میں کہا "تم نے جو کچھ کہا وہ حقیقت سے بہت قریب معلوم ہوتا ہے۔ انا اور یک طرفہ محبت کی جنگ میں الجھ کر پائندہ گل صرف وہی فیصلہ کر سکتا تھا جو تم نے سنایا ہے۔ اس کہانی کی سچائی کا اس سے بڑا ثبوت کیا ہو سکتا ہے کہ جرگے کے اراکین بھی اسے تسلیم کرنے پر مجبور ہو گئے؟ خوشی کی بات یہ ہے کہ اب پائندہ گل کی جگہ صبغت اللہ مسند نشین ہے اور وہ جنت گل کو ارسلا خان کی بیوی بنانے پر تلا ہوا ہے ورنہ واپسی کے سفر میں ہماری ٹولی میں اس کا اضافہ ہو سکتا تھا۔"

"تم پر لعنت ہو" میں دانت پیستے ہوئے بولا "پھر وہی راگ الاپے جا رہے ہو۔ میں تمہارا سر توڑ دوں گا۔ تم دونوں مل کر غزال کو بھڑکانے کی کوشش کر رہے ہو۔ وہ میری بات سمجھ چکی ہے۔"

"مشکل یہ ہے کہ بعض اوقات تم پورے اعتماد کے ساتھ اتنا مدلل جھوٹ بولنے لگتے ہو کہ سچ اور جھوٹ میں تمیز کرنی دشوار ہو جاتی ہے۔" غزال نے پھیکی اور افسردہ مسکراہٹ کے ساتھ کہا "میں نے تمہاری قسم پر اعتبار کر لیا ہے لیکن جنت گل کا پتہ لگا کر انتہائی رحم کے ساتھ میرے ذہن میں پنجے گاڑے بیٹھی ہے۔"

"تم ادھر کیا لینے آ رہے ہو؟" وریا کی غصیلی آواز نے مجھے چونکا دیا۔ وہ ضیغم خان کو گھور رہی تھی جو اپنی جگہ چھوڑ کر ہماری طرف چلا آ رہا تھا۔ ہر قدم کے ساتھ اس کے چہرے کے نقوش تنا اور بگڑ رہے تھے۔

"میں اکیلا بیٹھا بیزار ہو رہا ہوں۔ گوہر جان اپنی بیٹی کی تیمارداری میں لگی ہوئی ہے۔ اجازت ہو تو میں بھی تمہارے پاس بیٹھ کر اپنے دل کا غبار ہلکا کر لوں۔ تمہارے دل کچھ ایک جیسے ہی معلوم ہوتے ہیں" وہ مسکین صورت بنا کر بولا۔

"شہزادہ! جو تمہیں اپنے ساتھ ملایا" سلطان شاہ غرایا "ہم میں سے کوئی جعل باپ نہیں ہے۔"

وہ آہستگی سے ہمارے ساتھ آ بیٹھا اور معذرت خواہانہ لہجے میں بولا "میرا یہ مقصد نہیں تھا۔ میرا اشارہ خسارے کی طرف تھا۔ ہم لوگوں کا مساوی نقصان ہوا ہے۔ ان ذلیلوں اور صبغت اللہ کے

پیچھے میں کچھ بھی ہاتھ نہیں آسکے گا۔"

"تم کس نقصان کا رونا رو رہے ہو؟" دیرا نے اس کی طرف دیکھتے ہوئے نفرت سے پوچھا۔

"قاتل ہیں مجھے جنت گل کی شادی کے عوض پانچ لاکھ آسانی سے مل سکتے تھے۔ وہ یہاں نہ آتی تو میری رقم ماری جائے گی اور تم تو باندہ گل کے مرنے کے بعد انعام کی رقم سے محروم ہو ہی چکے ہو۔ اس نے بھی تم سے اتنی ہی رقم کا وعدہ کیا تھا۔ کیا یہ عجیب اتفاق نہیں ہے؟" اس کی آواز سے حسرت جھلک رہی تھی۔

"تم لاولد اور زندگی کے آخری حصے میں پہنچے ہوئے ہو۔ تمہیں رقم کی ہوس کیوں ہے؟" سلطان شاہ نے پوچھا۔

"رقم کی کسے ضرورت نہیں ہوتی؟" اس کی آواز بدستور حسرت زدہ تھی "قاتل میں دس پانچ ہزار کے بغیر آدمی عزت سے مر بھی نہیں سکتا۔ اچھا کفن ملتا ہے نہ صاف ستھری قبر۔ بعد میں فاتحہ درود بھی نہیں ہوتا۔ رقم ہاتھ آجاتی تو ایک لاکھ میں میری بھی ٹھیک ہو سکتی تھی۔ جنت گل کسی کی بھی اولاد ہو لیکن اسے میں نے پالا پوسا ہے۔ اب میں اپنے پروان چڑھائے ہوئے پودے کے ثمرے بالکل محروم رہ جاؤں گا۔ وہ مجھ سے مفت میں چھین لی جائے گی۔"

"میں نے سنا ہے کہ جنت گل کی تعلیم و تربیت کے لیے باندہ گل تمہیں وظیفہ دیتی تھا" سلطان شاہ بولا۔

"کون سا احسان کرتی تھا؟" وہ برا سا منہ بنا کر بولا "آخر وہ اسی کی اولاد تھی۔ دیکھ لو کہ میں نے وہ رقم برباد نہیں کی۔ اسے بہترین تعلیم دلائی۔ جنگی فنون کی تربیت دلائی۔ اس نے اپنے سے کئی گنا طاقتور شکاری کی جو درگت بنائی اس پر سب ہی انگشت بدنداں رہ گئے تھے۔"

وہ بے غیرت ہی نہیں ڈھیٹ بھی تھا۔ شرم سے زمین میں گڑ جانے کے بجائے ایسے اطمینان اور بے تکلفی سے باتیں کر رہا تھا جیسے اس کی نظر میں تلخ حقائق کی کوئی اہمیت ہی نہ ہو۔ میں کوشش کے باوجود خود کو اس سے بات کرنے پر آمادہ نہ کر سکا۔ مجھے اس کی صورت ہی سے خباثت ٹپکتی نظر آرہی تھی۔

آخر کار جرگے کے سب سے بوڑھے شخص نے بولنا شروع کیا "ہم کسی فیصلے پر نہیں پہنچ سکے" سردار صبغت اللہ کا چہرہ یکلخت تاریک پڑ گیا۔ سفید بالوں والا کہہ رہا تھا "دونوں کا بیان برابر ہے۔ ایک کا اعتراف اور دوسرے کا انکار انصاف کے لیے ناکافی ہے۔ تینوں عورتوں کو یہاں سے بھیج دیا جائے۔ ہم جنت گل کے ہوش میں آنے کا انتظار کریں گے۔ اس سے پوچھ گچھ کے دوسرے دن ہی کوئی فیصلہ ہو سکے گا۔"

میرے لیے یہ اعلان غیر متوقع ہی نہیں، سنسنی خیز بھی تھا۔ صبغت اللہ جرگے کے اراکین پر اپنی مرضی تھوپنے میں ناکام رہا تھا لیکن وہ لوگ جنت گل سے مزید کیا پوچھنا چاہ رہے تھے۔ انہوں نے دیرا اور غزالہ کو وہاں سے بھیجنے کی ہدایت دے کر بات کو مزید الجھا دیا تھا۔ مردانہ محفل میں شاید جنت گل سے زیادہ ہی کھلی باتیں ہونے والی تھیں۔

جرگے کی ہدایت پر قندوز خان سرگرم ہو گیا۔ ایک شکاری ہمارے سروں پر مسلط ہوا۔ وہ دیرا اور غزالہ کو اپنے ساتھ لے کر گوہر جان کی طرف گیا پھر ان تینوں عورتوں کو دربار ہال سے باہر لیتا چلا گیا۔ دو شکاریوں نے جنت گل کے منہ پر پانی کے چھینٹے مار کر اسے جلد از جلد ہوش میں لانے کی کوششوں کا آغاز کر دیا تھا۔

تھوڑی دیر بعد جنت گل ہوش میں آتے ہی بدک کر قالین سے اٹھی تھی لیکن چکرا کر دوبارہ وہیں بیٹھنے پر مجبور ہو گئی۔ وہ پھٹی پھٹی نظروں سے چاروں طرف دیکھ رہی تھی۔ چند منٹوں بعد اس کی اعصابی قوت بحال ہوئی تو شکاریوں نے اسے اس کے قدموں پر کھڑا کر کے کچھ کہا۔ جنت گل اور ان دونوں کے درمیان چند مکالمات کا تبادلہ ہوا۔ پھر جنت گل جرگے کی طرف چل دی۔ شاید اسے یہ جان کر اطمینان ہوا تھا کہ اس کے بارے میں کوئی فیصلہ نہیں کیا جا سکا تھا۔

"جھوٹ اور سچ ایک دوسرے میں گڈمڈ ہو کر رہ گئے ہیں" جنت گل کے پہنچنے کے بعد جرگے میں سے ایک شخص نرمی سے بولنے لگا "کسی فیصلے پر پہنچنے کے لیے ہم تم سے کچھ اور بھی پوچھنا چاہتے ہیں۔"

"میں تیار ہوں" جنت گل نے اپنے دائیں بائیں نگاہیں دوڑاتے ہوئے کہا۔

"وادی کا نباض اعظم تمہاری کلائی کی دھڑکتی ہوئی رگ پر انگلیاں رکھ کر سچ اور جھوٹ کا فیصلہ کرے گا" اسی شخص نے کہا "جب عورت کوئی خطا کرتی ہے تو اس کے سانسوں میں ایک اور دھڑکن جنم لیتی ہے۔ شنگرا ولی کا نباض دوہری دھڑکن کو پہچاننے میں ید طولیٰ رکھتا ہے۔ اب وہی سچ اور جھوٹ کا فیصلہ صادر کرے گا۔"

جنت گل کے چہرے پر دہشت لہرانے لگی "تمہیں میری نبض میں میرے دل کی دھڑکن کے سوا کچھ نہیں ملے گا" اس نے تیزی سے کہا "میں دوسری دھڑکن سے چھٹکارا حاصل کر چکی ہوں۔ شہروں کے لیے یہ باتیں بہت پرانی ہو گئی ہیں۔ اس طرح تم کبھی بھی انصاف نہیں کر سکو گے۔ میں گناہ گار تھی۔ میں جو کچھ کہہ رہی ہوں وہ مان لو۔ یہی انصاف ہوگا۔"

"یعنی تم نے اس کا خون کر دیا؟" اس نے حیرت اور تیزی کے ساتھ پوچھا۔

"اس طرح بات واضح ہو سکتی ہے تو تم یہی سمجھ لو" جنت گل نے آہستگی سے کہا۔

"پھر تم اعتبار کے قابل نہیں ہو" وہ ایک دم ہی طیش میں آگیا "گوہر جان بھی ایسا کر سکتی تھی۔ وہ باندہ گل کے گناہ کا ہر نشان مٹا سکتی تھی۔ اس نے ایسا کیا ہوتا تو آج یہاں یہ جرگہ منعقد کرنے کی ضرورت پیش نہیں آئی ہوتی۔ کوئی عورت اپنی اولاد کا خون نہیں کر سکتی۔ جو ایسا کرے اس کے قول و فعل پر بھروسا نہیں کیا جا سکتا۔ تم نے اپنی باتوں سے خود کو کسی اعتبار کے لائق نہیں چھوڑا۔ تمہارا مقصد صرف اور صرف اس وادی کے اصولوں کو

ذلیل اور رسوا کرنا ہے۔ ہم تمہارے اعتراف کو مسترد کرتے ہیں۔ یہ سراسر جھوٹ ہے کہ تم نے پائندہ گل کے ہر تنہائی کی خلوت میں رسائی حاصل کی تھی۔ یہ تمہاری خود انکاری ہے تم نا قابل اعتبار ہو اور یہی ہمارا فیصلہ ہے۔"

پہلے جرگے کی کارروائی رینگ رینگ کر آگے بڑھ رہی تھی۔ فیصلہ ہونے کا وقت آیا تو بات اتنی تیزی سے آگے بڑھی کہ سب ششدر رہ گئے۔ لوگوں نے اپنی جگہیں چھوڑ دیں۔ دیوار وہاں کی فضا میں ملی جلی آوازیں گونجنے لگیں۔ صبغت اللہ کا چہرہ مسرت سے دمک اٹھا۔ جنت گل غصے اور مایوسی کے عالم میں پشتو اور انگریزی میں چیخ رہی تھی اور اسے ہوش میں لانے والے دونوں ننگر ہاری اسے نشاں کشاں دروازے کی طرف لے جا رہے تھے۔

"میں عقل اور دانش کی فتح پر جرگے والوں کو مبارک باد دیتا ہوں" صبغت اللہ اونچی آواز میں اپنی بولی میں کہہ رہا تھا اور قندروز خان مسرت بھری آواز میں مجھے بتا رہا تھا "پائندہ گل کی بیٹی کو پاکباز قرار دے کر جرگے نے اپنی روایات بھلا دی ہیں۔ اب جنت گل پاکدامنی کی امان میں رہے گی۔ میں ارسلا خان کا وارث ہوں۔ میں نے اس کی طرف سے جنت گل کو مانگنے میں پہل کی ہے۔ اب یہ اسی کی بیوی بنے گی۔ میں ہر جرگے کو بتا دوں کہ ارسلا خان کے معاملے میں پائندہ گل نے بدنیتی کی تھی۔ وہ جبر فیت پر اپنے بھانجے کو بٹھانا چاہتا تھا اس لیے اس نے وادی کے نیاض اعظم کی مدد نہیں لی۔ وہ آ جاتا تو عبدالرحیم خان اور ارسلا خان کی نبضیں تھام کر ایک پل میں بتا دیتا کہ ان دونوں کنواروں میں سے کس نے زرتاشہ کے ساتھ زیادتی کی تھی۔ ارسلا خان کے ساتھ آج جیسا انصاف نہیں ہوا۔ اس کے لیے امان رکھی جائے۔ میں سردار ہوں اور اس کا وارث بھی۔ یہ میری انصاف پسندانہ آرزو ہے اسے پورا ہونا چاہیے۔"

"یہ بڑی بات ہے کہ تم سردار ہونے ہوئے بھی اسے امان دینے کا اپنا حق استعمال کرنے کے بجائے ہم سے التجا کر رہے ہو" سفید بالوں والے معمر ننگر ہاری نے کہا "میں اس جرگے کی طرف سے اعلان کرتا ہوں کہ ارسلا خان ہمارا بھائی ہے اس کے لیے پوری وادی کھلی ہے۔ اسے یہاں امان ملے گی اب جرگہ ختم ہوتا ہے۔"

ننگر ہاری جھپٹ جھپٹ کر ایک دوسرے سے بغل گیر ہونے لگے۔ بہت سے لوگوں نے صبغت اللہ کو گھیر لیا اور قندروز خان ہم دونوں کو لے کر باہر چل دیا۔ صبغت اللہ کی دلی مراد پوری ہو جانے کے بعد وہاں ہماری کوئی ضرورت باقی نہیں رہی تھی البتہ جمشید خان وہیں بیٹھا رہ گیا تھا۔

"آج تم نے بازی بالکل الٹ دی" قندروز خان نے مہمان خانے کا دروازہ اندر سے بند کرتے ہوئے مسرت آمیز سرگوشیانہ آواز میں کہا "باہر آنے جانے والے ننگر ہاریوں کی زبان سے کابل کی وہ کہانی سن رہے تھے جو آج جنت گل نے سنائی ہے۔ وہ سرداں سے رکو گئے بغیر ہم سب شرمسار تھے ہمیں گمان بھی نہیں تھا کہ جنت گل اتنا بڑا جھوٹ بول رہی ہوگی۔ آج تم نے ہر ننگر ہاری کو فخر سے سر اونچا کرنے کا موقع دیا ہے۔ یاد رہے کہ آج خوشی میں شراب کے دور چلیں گے۔ جنت گل ان کے فیصلے کو ٹال گئی ہے۔ یہ بہت بڑی بات ہے۔ پائندہ گل اور اس کے بڑے بوڑھوں کو اس قابل نہیں سمجھتے تھے۔"

"وہ دونوں جنت گل کو کہاں لے گئے ہیں؟" سلطان شاہ نے اس سے پوچھا۔

"اب وہ بوڑھیوں کی عزت ہے۔ وہ کالان کی بستی میں رہے گی۔ اسے لے جانے والے ارسلا کے بھتیجے تھے۔"

"اور ہمارا کیا بنے گا؟" وہ قصہ ختم ہونے کے بعد مجھے اپنا خیال بھی ہو گیا تھا۔

"تم نے بہت ہوشیاری سے جرگے کا سامنا کر کے سچ بولا ہے۔ سردار صبغت اللہ تم سے خوش ہو گیا ہوگا۔ اب تمہیں تمہاری مرضی کے خلاف یہاں نہیں روکا جائے گا۔ تم جب بھی اس وادی کا رخ کرو گے یہاں کے بچے بچے کو اپنا دوست پاؤ گے بلکہ احسان مند رہیں گے۔ صبح تک جنت گل کی زہر فشانی کے گنے چنے لوگ ہی واقف تھے لیکن جرگے کے بعد سب کو معلوم ہو جائے گا کہ جنت گل نے ان کے لیے کیسی بھیانک رسوائی کا سامان کیا تھا۔ تم حقیقت بیان نہ کرتے تو سب کچھ خاک میں مل جاتا۔"

دریا اور غزال کو توقع نہیں تھی کہ ہم جرگے سے اتنی جلدی واپس لوٹ آئیں گے دریا نے اپنی فکر مندی رفع کرنے کے لیے شراب نوشی شروع کر دی تھی۔ غزال منہ لپیٹے بستر پر دراز تھی۔ گوہر جان وہاں موجود نہیں تھی۔

"کیا فیصلہ ہوا؟ تم لوگ بہت جلد فارغ ہو گئے؟" ہمیں دیکھتے ہی غزال نے بستر چھوڑ کر پوچھا۔

"جنت گل کو جھوٹا قرار دے دیا گیا۔ اب وہاں سب خوشیاں منا رہے ہیں" سلطان شاہ نے منہ بنا کر کہا کیونکہ قندروز خان ہمیں چھوڑ کر مہمان خانے کے دروازے سے ہی واپس لوٹ گیا تھا۔

"ہم لوگوں کے آنے کے بعد وہاں کیا ہوا تھا؟" دریا نے تجسس لہجے میں پوچھا۔

سلطان شاہ اسے جرگے کی بقیہ کارروائی کے بارے میں بتانے لگا اور میں بستر پر دراز ہو گیا۔

**اس دلچسپ ترین داستان کے بقیہ واقعات تیرہویں حصے میں ملاحظہ فرمائیں**

# موت کے سوداگر

اقلیم علیم

ایک نوجوان کی
خود نوشت اس نے منشیات
کے عالمی اسمگلروں کے خلاف ذاتی
طور پر محاذ کھولا اور وطن عزیز سے ان ملک
دشمنوں کا صفایا کرنا اپنا ایمان بنا لیا تھا۔ شہر،
ملک ملک، اور براعظم براعظم اپنے مشن کی تکمیل کے
لئے خاک اڑاتا اس نوجوان کا شغل ہو گیا مگر موت کے سوداگر
بھی تو اس کی جان کے دشمن بن گئے، انہوں نے بھی اپنی طرف سے
کوئی کسر نہیں چھوڑی۔ ایک جنگ جو ابھی جاری ہے۔

**سسپنس کا تیسری سلسلہ۔ آئندہ نسلوں کو زہر فروخت کرنے والوں کی تصویریں**

سرِ شام ہم دوبارہ دربار ہال میں بلائے گئے تو وہاں چراغاں کا سا سماں بندھا ہوا تھا۔ مشعلوں سے پیدا ہونے والا دھواں، ہوا کی آزادانہ آمدورفت کے باوجود فضا میں رچا ہوا تھا اور سردار صبغت اللہ، قندوز خان کے علاوہ مزید دو افراد کے ساتھ ہمارا انتظار کر رہا تھا۔

اس نے مجھے اور سلطان شاہ کو بہت تپاک کے ساتھ اپنے سینے سے لگایا۔ ویرا اور غزالہ سے احترام کے ساتھ ہاتھ ملایا اور ہم فرشی قالین پر پڑے ہوئے دبیز گدوں پر بیٹھ گئے۔ ہمارے بیٹھتے ہی ایک تھالی میں شراب کی بوتلیں پیش کی گئیں۔ قندوز خان نے شاید پہلے ہی بتا دیا تھا کہ ہم میں سے صرف دو افراد ے نوشی کے عادی تھے۔ اس لیے تھالی میں گلاسوں کی تعداد اسی اعتبار سے رکھی گئی تھی۔

تھالی میں بھانت بھانت کی کئی شرابیں موجود تھیں۔ ویرا ساکی واڈکا پی کر اکتا گئی تھی۔ اسی کی فرمائش پر بلیک لیبل اسکاچ کی بوتل کھولی گئی اور فضا میں الکحل کی خمار انگیز بو پھیلنے لگی۔

سردار صبغت اللہ کچھ دیر تک جرگے کی کارروائی پر اپنی خوشی کا اظہار کرتا رہا۔ وہ بار بار میرے حوصلے کی تعریف بھی کرتا جا رہا تھا لیکن قندوز خان کی موجودگی کی وجہ سے اس نے اشارے کنائے میں بھی ایسی کوئی بات نہیں کی جس سے میری اور اس کی ساز باز کا سراغ ملتا ہو۔

''اب ضیغم خان اور گوہر جان کا کیا بنے گا؟'' موقع پا کر غزالہ نے سوال کیا۔

''اس وادی میں ثبوت اور گواہی کے بغیر کوئی دعویٰ قبول نہیں کیا جاتا۔'' صبغت اللہ نے کہا ''اس لیے ان دونوں کا یہاں لایا جانا بہت ضروری تھا۔ ابھی تک ہم یہ سمجھے آئے تھے کہ پائندہ گل کے ساتھ ضیغم خان ملا ہوا تھا۔ آج یہ بات بھی صاف ہو گئی کہ جو کچھ ہوا اس کی ذمے داری پائندہ گل پر تھی۔ اب ان دونوں کا کام ختم ہو گیا۔ انہیں کسی بھی وقت یہاں سے جانے کی آزادی ہے مگر شاید وہ رکے رہیں۔ گوہر جان، ارسلا خان کی واپسی کا انتظار کرے گی کیونکہ وہ اپنی بیٹی کی شادی تک یہیں رہنا چاہتی ہے۔''

''قدرتی بات ہے۔'' ویرا نے لقمہ دیا ''جنت گل کی پسند اور ناپسند اپنی جگہ پر ہے مگر گوہر جان اپنی بیٹی کی شادی چھوڑ کر واپس نہیں لوٹ سکتی۔ وہ نہ جانے کب سے اس دن کے خواب دیکھتی رہی ہوگی۔''

''میں نے سنا ہے کہ وہ اپنی بیٹی کی خدمت کرنے کے لیے ہمیشہ یہیں رہنے کا ارادہ ظاہر کر چکی ہے۔'' قندوز خان

نے درمیان میں دخل دیتے ہوئے کہا" اس بات پر ضیغم خان بہت پریشان ہے۔"

"اچھا!" صبغت اللہ چونک کر بولا" وہ مظلوم عورت ہے۔ اگر اس نے ایسی خواہش ظاہر کی تو اسے یہاں ٹھکانا مل جائے گا۔ میں ضیغم خان کی ذرا بھی پروا نہیں کروں گا۔" پھر وہ ہنس کر مجھ سے مخاطب ہو گیا" آج رات اس جوڑے کو بھی مہمان خانے میں پہنچا دیا جائے گا۔ تم دیکھو کہ ضیغم خان کتنا خود غرض آدمی ہے۔"

"مجھے اس کی صورت سے نفرت ہے۔ وہ مجھے اس وادی سے باہر ملا ہوتا تو میں نے مار مار کر اس کا حلیہ بگاڑ دیا ہوتا۔" میں نے حقارت سے کہا" اسے افسوس ہے کہ اب جنت گل اس کے قبضے سے نکل جائے گی اور وہ اس کی شادی کے بدلے میں لاکھوں کی رقم وصول کرنے سے محروم ہو جائے گا۔"

صبغت اللہ تحقیر آمیز انداز میں ہنس دیا" وہ لنگڑا لالچ کا انتہا حریص ہے؟ طبیعت چاہتی ہے کہ اس لالچی شخص کی دوسری ٹانگ بھی توڑ دی جائے۔ ایسے آدمی زمین کا بوجھ ہوتے ہیں۔ مجھے حیرت ہے کہ گوہر جان اس کے ساتھ اب تک کیسے رہ رہی ہے؟ وہ آسانی سے اسے چھوڑ کر دوبارہ اپنا گھر بسا سکتی تھی۔"

اس مرحلے پر فندوز خان نے آنکھ سے اشارہ کیا اور وہاں موجود دونوں شرکا دی عجلت میں اپنے گلاس خالی کر کے، وہاں سے چل دیئے۔ ان کا رخ واپسی کے راستے کی طرف تھا۔

"جنگ ختم ہوئے کئی دن گزر گئے، آج جنت گل کا فیصلہ بھی ہو گیا۔ اب ہمارے بارے میں تمہارا کیا حکم ہے؟" میں نے صبغت اللہ کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے سنجیدگی سے سوال کیا۔

"چند روز اور ٹھہر جاؤ۔ ارسلا خان کسی دن بھی یہاں پہنچ جائے گا۔ اس کی شادی کا جشن قابل دید ہو گا۔ تم مدتوں تک اس روایتی تقریب کو نہیں بھلا سکو گے۔" اس نے نہایت اطمینان سے کہا۔

اس کی خواہش پر میرا خون خشک ہو گیا۔ وہ سب ہی خوں خوار اور متلون طبیعتوں کے مالک تھے۔ ان کے درمیان رہ کر میں نے دیکھ لیا تھا کہ ان کی برہمی کے لیے کسی معقول جواز کی موجودگی ضروری نہیں تھی۔ وہ کسی وقت بلاوجہ بھی بھڑک سکتے تھے۔ خود صبغت اللہ ہمیں پچھلے دن زندان میں ڈلوا چکا تھا۔ بہت مشکل سے وہ مبارک ساعتیں آئی تھیں کہ ہم اس کی خوشنودی حاصل کرنے میں کامیاب ہو سکے تھے۔

ہماری عافیت اسی میں تھی کہ کوئی نئی بدمزگی پیدا ہونے سے پہلے ہی عزت کے ساتھ گالان سے کوچ کر جائیں بصورت دیگر وہ کسی بھی وقت ہم سے نظریں بدل سکتا تھا۔

"تمہاری مہربانی ہے کہ تم اس طرح سوچ رہے ہو۔" میں نے منکسر المزاجی سے کام لیتے ہوئے کہا" لیکن ہمیں کراچی سے نکلے ہوئے کافی عرصہ ہو چکا ہے۔ ہمیں جلد از جلد واپس لوٹنا ہو گا۔"

"کیا تم بدرو کا بھی انتظار نہیں کرو گے؟" صبغت اللہ نے وہ ذکر چھیڑ کر مجھے چونکا دیا" پشاور سے اس کا پیغام آیا تھا۔ وہ ہر بات سے بے خبر ہے اور پائندہ گل سے ملنے کا ارادہ رکھتا ہے۔ ہم نے اس کے جواب میں خاموشی اختیار کی ہوئی تھی۔ اب سوچتا ہوں کہ اسے بلا لوں۔ فندوز خان کہہ رہا تھا کہ وہ تمہاری سفارش لا رہا ہو گا۔"

"سفارش کی ضرورت اس وقت تھی جب ہم پائندہ گل کے قیدی تھے۔ تم سے تعاون کے بعد ہمیں کسی کی مدد کی ضرورت نہیں رہی۔ میں بدرو داد سے کراچی میں ملاقات کر لوں گا۔"

"مجھے اسے بلانا پڑے گا۔" اس نے اپنی بات پر زور دیتے ہوئے کہا" مجھے وادی کے کاروباری انتظامات کی دیکھ بھال کرنی ہو گی۔ پائندہ گل اپنی بے ایمانی کی وجہ سے کئی جگہ مار کھا رہا تھا۔"

اس وادی میں رہنے والے لوگ بیرونی وسائل پر زیادہ انحصار نہیں کرتے تھے۔ ان کے رہنے سہنے کا ڈھب سامنے آیا تھا اس میں امداد باہمی کا رنگ نمایاں تھا۔ ان حالات میں یہ سمجھنا مشکل نہیں تھا کہ صبغت اللہ ہیروئن کے کاروبار کا ذکر کر رہا تھا جس پر وادی کی بیرونی آمدنی کا دار و مدار تھا۔

"مجھے شبہ ہے کہ بدرو یہاں سے لے جانے والے مال میں چوری کر رہا تھا اور اس کمی کو ملاوٹ کر کے پورا کر دیتا تھا۔" وہ اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہہ رہا تھا" ملاوٹ کی شکایت کی وجہ سے ہم دو گاہکوں سے ہاتھ دھو بیٹھے ہیں۔ مجھے اس کو بتانا ہو گا کہ اس کی حرکتیں میری نظروں سے اوجھل نہیں ہیں۔ اس کے علاوہ وہ کمپنی بھی برباد ہو چکی ہے جس میں تم کام کرتے تھے۔ نئے خریداروں کی تلاش میں تم میری کیا مدد کر سکتے ہو؟"

"اس وقت میں کچھ بھی نہیں کہہ سکتا۔" میں نے اپنی جان بچانے کے لیے کہا" کراچی لوٹنے کے بعد کوئی راستہ نظر آیا تو میں تم کو پیغام بھجوا دوں گا۔ کراچی میں تمہارا کوئی نہ کوئی آدمی تو رہتا ہی ہو گا؟"

"کراچی میں بھی بہت کام نکل آیا ہے۔ سہراب گوٹھ کے جس کوچی کیمپ پر چھوٹے خان کا قبضہ تھا، اب وہاں ہمارا کوئی آدمی نہیں ہے۔ اس اڈے کے نکل جانے سے ہمیں بہت نقصان اٹھانا پڑے گا۔ ہوسکتا ہے کہ میں قندوز خان کو وہاں مامور کردوں۔ اس کے ذریعے تم ہر وقت مجھ سے رابطہ کرسکو گے۔"

"ہوسکتا ہے کہ کراچی پہنچنے کے بعد ہم تمہارے لیے کوئی بڑا خریدار تلاش کرسکیں۔" ویرا نے پرخیال لہجے میں کہا "ہمارے پاس تمہارے مال کے نمونے اور دام ہوں تو بات آگے بڑھ سکتی ہے۔"

"مجھے معلوم تھا کہ بات اس حد تک ضرور جائے گی۔" وہ معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ بولا پھر اس نے اپنے قریب رکھی ہوئی ایک تھالی پر سے کپڑا الٹ دیا۔ اس میں تین جگمگاتی ہوئی پیالیوں میں ہیروئن کے نمونے موجود تھے۔ ان میں سے ایک بالکل سفید اور بقیہ دو بھورے تھے۔ ان دونوں کے رنگ میں بھی ہلکا سا فرق تھا جسے صرف تجربے کار نگاہیں پہچان سکتی تھیں۔ ویرا نے گہری دلچسپی کے ساتھ وہ تھالی اٹھالی۔

"نمونے مل جائیں گے۔ فی الحال ہم براؤن شوگر بنا رہے ہیں۔ سفید مال بنانے میں کچھ دشواری ہے جس پر جلد ہی قابو پالیا جائے گا۔ جو مال چاہو وہ ملے گا۔ دام منڈی کے مطابق ہوں گے۔" وہ خالص کاروباری باتوں پر اتر آیا۔

مجھے یاد تھا کہ ویرا نے جب جمی لائینڈ سے فون پر بات کی تھی تو اس نے ویرا کو پاکستان سے عمدہ قسم کی ہیروئن کی خریداری کی ہدایت کی تھی۔ نامعلوم وجوہ کی بنا پر شاید کی ترجیحات میں تبدیلی رونما ہوچکی تھی۔ وہ لوگ پاکستان اور اس کے قرب و جوار کے علاقوں میں تیار ہونے والی ہیروئن کو پاکستان میں پھیلانے کے منصوبوں سے دستبردار ہوکر، اس موت کا رخ یورپ کی بستیوں اور شہروں کی طرف موڑنے پر تل گئے تھے اور شاید ویرا اسی نقطہ نظر سے صبغت اللہ کی دلچسپی کی باتیں کررہی تھی۔

ہم لوگوں نے اس وقت تک شنگاریوں کو ویرا کی اصلیت کی ہوا نہیں لگنے دی تھی۔ ان کے لیے وہ فرزانہ بنی ہوئی تھی۔ سردار صبغت اللہ بھی اسے دوغلی نسل کی ایک عام سی لڑکی سمجھ رہا تھا۔ ایسی لڑکی جس نے پاکستان کی مٹی سے اپنا رشتہ ہونے کے باوجود مغرب کی آزاد فضاؤں میں پرورش پائی ہو۔ اسے بھنک بھی مل جاتی کہ روشی کے سر پر اور جمی لائینڈ کی منظور نظر ہے تو صبغت اللہ کی گفتگو کا رنگ ہی بدل جاتا۔

ان باتوں میں بہت زیادہ پیچیدگی نہیں تھی۔ سردار صبغت اللہ ہیروئن کی فروخت کے نئے انتظامات کا خواہاں تھا۔ اسے مرحوم پائندہ گل کے کاروباری ساتھیوں پر اعتماد نہیں تھا۔ دوسری طرف ویرا نے اپنی جانب سے کسی غیر معمولی دلچسپی کا اظہار نہیں کیا تھا اس لیے وہ گفتگو جلد ہی ختم ہوگئی۔ یہ طے پاگیا کہ ہماری واپسی پر شنگا وادی میں تیار کی جانے والی ہیروئن کے نمونے ہمارے ساتھ ہوں گے اور اگر ویرا اس کی فروخت کے لیے مستقل بنیادوں پر کوئی سودا طے کرانے میں کامیاب ہوگئی تو اسے اس کی خدمات کا معقول معاوضہ دیا جائے گا۔

"تم میرے ساتھ آؤ۔" سردار صبغت اللہ اپنا بھرا ہوا گلاس لے کر اچانک ہی اٹھ کھڑا ہوا۔ مجھے اشارہ کرنے کے بعد اس نے دوسروں سے مخاطب ہوکر کہا "تم کھاتے پیتے رہو۔ ہم ابھی آتے ہیں۔"

میرے لیے اس کی وہ حرکت غیر متوقع تھی۔ میں الجھن میں پڑ گیا لیکن اس کی خواہش کی تعمیل ہر حالت میں ضروری تھی۔ میں بھی اٹھ کھڑا ہوا اور اس کے پیچھے چل دیا۔ اس کا رخ اپنے کمرے کی جانب تھا۔

خلاف معمول اس وقت صبغت اللہ کے کمرے کے باہر کوئی محافظ یا خدمت گار موجود نہیں تھا۔ اس نے خود ہی دروازہ کھولا اور میرے داخل ہونے کے بعد بند کردیا۔ کمرے میں اپنی جگہ پر پہنچ کر اس نے ایک گھونٹ لینے کے بعد اپنا گلاس تپائی پر رکھا اور پھر مجھ سے لپٹ گیا۔

"تم میرے بھائی ہو۔" اس نے وارفتگی کے عالم میں کہا "میرا خیال تھا کہ فلک شیر خان تمہیں اپنی باتوں میں بری طرح پھانس لیا تھا۔ سچ سچ بتاؤ کہ کیا پائندہ گل واقعی تمہاری اور جنت گل کی شادی کروانی چاہتا تھا؟" وہ مجھ سے الگ ہوگیا مگر میرے دونوں شانوں پر ہاتھ رکھ کر تحسین آمیز نگاہوں سے میری طرف دیکھتا رہا۔ اس کے چہرے پر اس وقت مسرت پھوٹی پڑ رہی تھی۔

"اصل بات تم کو بھی معلوم ہے۔ میں جرگے کے سامنے دو باتیں نہیں دہرا سکتا تھا۔ اس وقت ایسی کہانی کی ضرورت تھی جو میرے اور پائندہ گل کے درمیان قبیلے میں گفتگو کا جواز فراہم کرسکے۔" میں نے سادگی سے کہا "میں نے سوچا اور پھر وہی ایک کہانی جاندار نظر آئی۔ خدا کا شکر ہے کہ کوئی مجھے پکڑنے میں کامیاب نہیں ہوسکا۔"

"تم نے بہت پامردی سے ہر بات کا سامنا کیا۔" وہ نہایت فراخ دلی سے میری تعریف کیے جارہا تھا "میرے منصوبے کی ناکامی یا کامیابی کا دارومدار تمہاری ثابت قدمی پر تھا۔ تم نے مجھے ہی نہیں، پورے بادروانی قبیلے کو سرخ رو کیا

ہے۔ تم بول رہے تھے تو میں خود حیران تھا کہ وہ باتیں میرے علم میں کیوں نہیں تھیں۔ تمہارے ہر لفظ سے سچائی کی مہک پھوٹ رہی تھی۔ قسم خدا کی! میں نے اپنی پوری زندگی میں تم جیسا عظیم الشان جھوٹا نہیں دیکھا۔ کاش! میں پوری بستی کے سامنے تمہاری اس خوبی کا اعتراف کرنے کے قابل ہوتا۔"

"یہ تمہاری ذرہ نوازی ہے۔" میں نے اس کی صاف گوئی پر اپنی حیرت کا اظہار کیے بغیر کہا "میں موت اور زندگی کی کشمکش سے دوچار تھا۔ مجھے معلوم تھا کہ جنت گل کو باعفت قرار دے کر، ارسلا خان کی تحویل میں دینے کا فیصلہ نہ ہو سکا تو تمہارا خون کھول اٹھے گا۔ تمہارے منصوبے کی کامیابی کے ساتھ ہی مجھے اپنی جان بھی عزیز تھی۔ اسی مجبوری نے مجھے کھلے جھوٹ کی راہ دکھائی ورنہ جھوٹ بولنے سے مجھے شدید نفرت ہے۔"

وہ میرے شانے پر ہاتھ مار کر زور زور سے ہنسنے لگا "تم ہوشیار ہی نہیں، دور اندیش بھی ہو۔ فکر نہ کرو اب میں تمہارا پکا دوست ہوں۔ ہاورانی جسے دوست بنا لیتے ہیں وہ قبر تک ان کا دوست ہی رہتا ہے۔ جرگے میں بولے گئے جھوٹ کی وجہ سے میں تمہاری دوسری باتوں کو نہیں جھٹلاؤں گا۔ ہر وقت جھوٹ بولنے والے مکار اور فریبی ہوتے ہیں۔ ضرورت اور مصلحت کی خاطر جھوٹ بولنا دانش مندی میں شمار ہوتا ہے۔"

"میں تمہارا ممنون ہوں کہ تم نے یہ وضاحت کر دی۔ میرے دل میں یہی خوف تھا کہ اب میں تمہیں اپنی سچائی کا یقین نہیں دلا سکوں گا۔ تم نے مجھے دوست کہا ہے تو مجھے ہمیشہ اپنا خیر خواہ ہی پاؤ گے۔"

"ہم ایک دوسرے کے دوست اور رازدار بن چکے ہیں تو مجھے یہ بھی بتا دو کہ تمہارے ساتھ والی سفید لڑکی کون ہے۔ وہ ہیروئن کے بارے میں اتنا کچھ جانتی ہے جو قندوز خان بھی نہیں جانتا۔" اس نے دھیمی آواز میں پوچھا۔

"وہ ہماری زبان اور رہن سہن پر تحقیقات کرنے کے لیے یہاں آئی تھی۔" میں نے اپنی پرانی کہانی پر قائم رہتے ہوئے دھڑکتے دل کے ساتھ کہا "یہ بات میں اور کئی بار دہرا چکا ہوں۔ ہوسکتا ہے کہ اپنے ملک میں اس نے ہیروئن کے بارے میں سنا اور دیکھا ہو۔ تم جانتے ہو کہ ہیروئن ولایت میں بہت مقبول ہے۔"

"اس سے مجھے کوئی غرض نہیں۔" اس نے بے پروائی سے کہا "یہ بتاؤ کہ وہ تمہاری کون ہے؟"

"کوئی بھی نہیں تھی۔ اسے یہاں کام کرنے کے لیے مقامی دوستوں کی ضرورت تھی۔ ہم نے ملاقات ہونے پر اسے اپنے ساتھ رہنے کی پیشکش کی اور وہ فوراً راضی ہو گئی۔ ہماری وجہ سے اس بے چاری کو یہاں آنا پڑا ہے۔"

"اس کی نظریں عجیب سی لگتی ہیں۔" سردار صبغت اللہ نے معنی خیز ہنسی کے ساتھ کہا "تم بولتے ہو تو وہ فریفتہ ہو جانے والی نظروں سے تمہاری طرف دیکھتی رہتی ہے جیسے تم پر مرمٹی ہو......"

"بس نہ کہو۔" میں اس کی بات کاٹ کر اضطراری لہجے میں بول اٹھا "تمہیں معلوم ہے کہ میں شادی شدہ ہوں اور میری بیوی بھی میرے ساتھ آئی ہوئی ہے۔ اس کی موجودگی میں، میں کسی دوسری عورت سے کیسے دوستی کر سکتا ہوں؟ یہ تمہاری نظر کا فریب بھی ہو سکتا ہے۔"

"مجھے سب کچھ معلوم ہے۔ تمہاری بیوی کی موجودگی کی وجہ سے ہی وہ میری نظر میں آئی ہے۔ اس جیسی والہانہ نظروں سے تو تمہاری بیوی بھی تم کو نہیں دیکھتی۔ ہوسکتا ہے کہ اس فرنگی لڑکی نے تم سے محبت کا اظہار نہ کیا ہو مگر میں بتائے دیتا ہوں کہ اس کے ارادے خطرناک ہیں۔ ذرا اس سے ہوشیار رہنا۔"

"تمہارے مخلصانہ مشورے کا شکریہ۔ اب میں اس کی طرف سے غافل نہیں رہوں گا۔"

"تم چاہو تو تمہارا پیچھا چھڑانے کے لیے میں اسے یہاں بھی روک سکتا ہوں۔" سردار صبغت اللہ کی روشن اور چمک دار آنکھوں میں ایک عجیب سا خود غرضانہ تاثر سمٹ آیا "وہ کچھ بھی نہیں کر سکے گی۔"

اس کے ارادے نیک نہیں تھے۔ وجود زن سے ایک نئے رنگ کا فتنہ جنم لیتا ہوا نظر آ رہا تھا۔ اس موقعے پر میری زبان کی ذرا سی لغزش ڈیرا کی آزادی کا خاتمہ کر سکتی تھی۔ میں نے پورے اطمینان سے کہا "وہ ہماری ذمے داری نہ ہوتی تو مجھے اس کے یہاں رہنے یا یہاں سے واپس جانے سے کوئی دلچسپی نہیں ہوتی مگر ہم اس کی سلامتی کے لیے جواب دہ ہیں۔ ہم اس کے بغیر کراچی پہنچے تو ناقابل تصور مصائب سے دوچار ہو جائیں گے۔"

"وہ اتنے دنوں سے کراچی سے غائب ہے۔ واپس نہ لوٹی تو تم پر کیا اثر پڑے گا؟" وہ سنجیدہ ہو چکا تھا اور اس کی سنجیدگی میرے لیے خطرے کی گھنٹی سے کم نہیں تھی۔ وہ درندہ کھل کر سامنے آ رہا تھا۔

"ابھی تک ہم سب اکٹھے ہیں۔ جو کچھ ہو رہا ہے تم بھی اس کی عینی شاہد ہے۔ ہم سے کوئی بھی باز پرس کرنے فرزانہ خود ہماری ڈھال بن جائے گی۔ ہم اسے چھوڑ کر

گئے تو ہمارے کسی بھی بیان پر یقین نہیں کیا جائے گا اور ہماری مٹی پلید ہو کر رہ جائے گی۔ تم بالکل فکر نہ کرو۔ اب میں اس سے ہوشیار رہوں گا۔ وہ مجھ پر ڈورے ڈالنے میں کامیاب نہیں ہو سکے گی۔ کراچی پہنچتے ہی میں اس سے چھٹکارا حاصل کرنے کی کوشش کروں گا۔"

"خیر، بعد میں دیکھا جائے گا۔" غیر ارادی طور پر اس کے منہ سے وہ فقرہ نکل گیا مگر وہ فوراً ہی سنبھل کر بولا "میرا مطلب ہے کہ میں تمہیں کسی مشکل میں نہیں ڈالنا چاہتا۔ اگر وہ میں تم نے چاہا تو مجھے تمہاری مدد کر کے خوشی ہوگی۔ وہ یہاں رہ بھی جائے تو اسے کوئی تکلیف نہیں ہوگی۔ تم نے دیکھا ہے کہ شہروں کے مقابلے میں یہاں کی زندگی کس قدر سہل و سادہ ہے۔ قندوز خان بتا رہا تھا کہ فرزانہ کو یہاں کا قدرتی حسن بہت پسند آیا ہے اور وہ دوبارہ یہاں آنے کا ارادہ رکھتی ہے۔"

"بالکل۔" میں نے فوراً ہی اس کی تائید کی "میرا خیال ہے کہ وہ کراچی پہنچتے ہی تیاری شروع کر دے گی اور شاید چند ہفتوں میں دوبارہ یہاں آ موجود ہوگی۔ اس وقت تم اسے یہیں کسی باوردانی سے شادی کرنے کا مشورہ دے سکتے ہو۔ وہ یہاں والوں کی مردانہ وجاہت اور حوصلہ مندی سے بہت متاثر ہے۔" اس نے اپنا گلاس اٹھا کر ایک لمبا گھونٹ لیا اور بولا "لیکن بھرے جرگے میں جنت گل کے ہاتھوں ہار کھانے والے نے ہم سب کو شرمندہ کر دیا تھا۔ وہ لڑکی اس قدر تیز اور پھرتیلی نکلی کہ اس نے ہمارے کڑیل جوان کو سنبھلنے کا موقع ہی نہیں دیا۔ فرزانہ اس کے بارے میں کیا کہہ رہی تھی؟" اسے رفتہ رفتہ ہر بات کے بارے میں میری رائے کی فکر ہونے لگی تھی۔

"اس کے خیال میں دریہ کا مقابلہ نہیں تھا۔ جنت گل ایک ایسے فن میں مہارت رکھتی ہے جس سے تمہارا آدمی ناواقف ہی نہیں تھا۔ فرزانہ خود اس کھیل کی ماہر ہے۔ تیر اندازی اور گھڑ سواری بھی کر لیتی ہے۔"

"پائندہ گل کے شکنجے سے وادی کو آزاد کرانے کے بعد میرا ایک اور مشن بھی ہے۔" اس کی سیاہ آنکھیں کسی گہری سوچ میں ڈوب گئیں "ابھی تک شنگارادیلی میں باہر کی کسی عورت کو نہیں بسایا گیا ہے۔ کئی شنگاریوں نے اپنی پسند سے باہر کی عورتوں سے شادیاں کی ہیں لیکن وہ عورتیں اور ان کی اولادیں باہر ہی رہتی ہیں۔ میں نے جنت گل کو یہاں روک کر ایک بڑے انقلاب کی داغ بیل ڈالی ہے۔ جنت گل، پائندہ گل کی اولاد قرار دی جا چکی ہے اس لیے یہاں کے لوگوں کو یقین ہے کہ اسے وادی میں روکا جا رہا ہے۔ اس وقت لوگوں کو یہ خیال نہیں رہا ہے کہ وہ وادی سے باہر کی عورت ہے۔ اس کی ارسلا خان سے شادی ہونے کے بعد جہاں باوردانوں کی عزت میں اضافہ ہوگا وہیں ایک پرانی ریت بھی ٹوٹ جائے گی۔ جنت گل کے بعد باہر کی عورتوں کو یہاں بسانے کا راستہ کھل جائے گا۔"

وہ بہت دور کی بات سوچ رہا تھا اور وہ حقیقت اتنا سادہ لوح نہیں تھا جتنا بننے کی کوشش کرتا تھا۔ دریا کی ذات میں اس کی بڑھتی ہوئی دلچسپی سے یہ بات عیاں ہو رہی تھی کہ اس وقت صبغت اللہ کے ذہن میں باہر کی کسی اور عورت کا خیال نہیں تھا لیکن وہ شنگارادیلی کی قدامت پرست اور بھاری بھرکم عورتوں کے مقابلے میں باہر کی تیز و طرار اور سبک اندام عورتوں کی طرف جھکاؤ رکھتا تھا۔ ایک بار جنت گل باوردانوں کی بہو بن جاتی تو صبغت اللہ آسانی کے ساتھ اپنی پسند کی عورت کو گاؤں میں بسا سکتا تھا۔

"وہ صرف نام کی فرزانہ ہے۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا "اصل فرزانگی تو تم پر ختم ہے۔ کوئی سوچ بھی نہیں سکا ہوگا کہ تم نے جنت گل کے ذریعے ایک تیر سے دو شکار کیے ہیں۔ شنگاریوں کے گھروں میں باہر کی عورتیں آ گئیں تو اس میل جول کے نتیجے میں ایک نئی نسل جنم لے گی جو شنگاریوں جیسی طاقت اور شہریوں جیسی ذہانت کی مالک ہوگی۔ ہو سکتا ہے کہ آنے والے برسوں میں شنگاریوں کی سلطنت ان پہاڑوں سے نکل کر دور تک پھیل جائے۔"

"میں نے اپنے لڑکپن ہی سے بہت زیادہ وقت کی دنیا میں گزارا ہے۔" وہ بدستور اپنی گہری سوچ میں ڈوبا ہوا تھا "باہر کی ہر عورت اس قابل نہیں ہوتی کہ اسے منہ لگایا جائے۔ ہزاروں میں ایک آدھ ہی پرکشش ہوتی ہے اور مجھے تمہارے سامنے یہ اعتراف کرنے میں کوئی عار نہیں کہ فرزانہ ایک بے مثال لڑکی ہے۔ خوب صورت، ذہین اور نازک اندام ہونے کے ساتھ ساتھ وہ مردوں کو لبھانے کا فن بھی جانتی ہے۔ سنا ہے کہ صندل خان بھی اس پر مرتا تھا؟"

اس کا آخری استفسار طلب فقرہ سن کر میں مصنوعی انداز میں ہنس پڑا "فرزانہ باہر کی نہیں، بہت باہر کی لڑکی ہے۔ وہ فرنگیوں کے مادر پدر آزاد ماحول میں پلی بڑھی ہے۔ اس لیے ہر مرد سے آزادی اور بے تکلفی کے ساتھ باتیں کرتی ہے اور لوگوں کو غلط فہمیاں ہونے لگتی ہیں۔ شروع میں مجھے بھی خیال ہوا تھا کہ وہ مجھ پر عاشق ہو گئی ہے۔ میں نے تنہائی میں ایک بار اس سے قریب ہونا چاہا تو اس نے ذرا سی دیر میں میرے اوسان خطا کر دیے۔ ہوا میں گھوم گھوم کر ایسے کرارے ہاتھ جمائے کہ مجھے خوف آنے لگا۔ وہ اپنے دوست کے علاوہ کسی

مرد کو برداشت نہیں کر سکتی۔"

"درست!" صبغت اللہ نے حیرت سے دہرایا۔" کیا اس کا کوئی درست بھی ہے؟"

"ہاں!" میں نے بے پروائی سے کہا "ولایت میں شادی سے پہلے بلکہ بعد میں بھی مردوں اور عورتوں کی دوستی کا رواج ہے۔ بعض جوڑے تو شادی کیے بغیر، کئی کئی بچوں کے ماں باپ بھی بن جاتے ہیں۔ فرزانہ کا بھی کچھ ایسا ہی معاملہ ہے۔ ولایت میں ایسی باتوں کو معیوب نہیں سمجھا جاتا۔"

"استغفر اللہ!" میر اداد کار گرد ہادر برا سامنہ بناتے ہوئے بولا "لعنت ہے ایسی عورت پر۔ شکل و صورت اتنی معصوم اور حرکتیں اتنی گھٹیا۔ یہ تو بالکل صورت حرام نکلی۔ اسے تم اپنے ساتھ ہی لے جاؤ تو بہتر رہے گا۔"

"ایک بار اسے یہاں رہنے پر آمادہ کر لیا گیا تو ماضی سے اس کا ہر رشتہ ٹوٹ جائے گا۔" میں نے اسے پسپائی پر آمادہ پا کر اپنا پینترا بدل دیا "وہ یہاں کے رسم و رواج کے مطابق زندگی گزارنے پر مجبور ہو جائے گی۔"

"نہیں، اس بارے میں اب تمہاری کوئی وکالت کام نہیں آئے گی۔" اس نے تختی سے کہا "داغدار ماضی رکھنے والی کسی عورت کی اس وادی میں گنجائش نہیں ہے۔ تم شاید جنت گل کے معاملے کی اہمیت کو سمجھنے سے قاصر رہے ہو۔ نسلی برتری اور قبائلی ضد کی بنا پر میں نے اس کے ماضی کی پردہ پوشی کر کے اسے قبول کیا ہے۔ تم جانتے ہو کہ وہ اگر دردمند ثابت ہوئی تو دنیا کی کوئی طاقت اسے کسی شدکاری کی بیوی نہیں بنا سکتی تھی۔ شدکاری مرد، بیوہ عورتوں سے بخوشی شادی کر لیتے ہیں لیکن اوباش عورتوں پر یہ زمین بہت تنگ ہے۔ اگر فرزانہ نے شادی کے بغیر کسی مرد سے دوستی کی ہوئی ہے تو اس کے بارے میں کچھ سوچنا بھی فضول ہے۔"

"ہوسکتا ہے کہ وہ دوسری بار یہاں آئے تو تمہاری رائے بدل جائے۔" میں نے اسے ٹوکنے کی نیت سے کہنا چاہا لیکن اس نے میری بات درمیان میں سے ہی اچک لی۔

"اسے منع کر دینا۔ وہ دوبارہ یہاں آئی تو کوئی اسے خوش آمدید نہیں کہے گا۔ جس عورت کے سر پر کسی شدکاری کا ہاتھ نہ ہو وہ مال غنیمت بن کر رہ جاتی ہے اور جس کا زور چلتا ہے وہ اسے اڑا لے جاتا ہے۔ اس نے دوبارہ ادھر کا رخ کیا تو اس کا سراغ بھی نہیں مل سکے گا کہ اسے کون اور کہاں لے گیا۔ لاوارث عورتوں کے ساتھ ہونے والی بدسلوکی پر ہمارا کوئی قانون حرکت میں نہیں آتا۔ یہاں کے تمام تعزیری قوانین مقامیوں کے مفادات اور عزت و حمیت کے تحفظ کے لیے بنائے گئے ہیں۔"

"اس لحاظ سے زرتاشہ خوش نصیب تھی کہ اس کی دادرسی ہوئی۔ پہلے ارسلا خان کو جلاوطن ہونا پڑا اور اب اس کی بے گناہی کا فیصلہ صادر ہونے کے بعد سارا بوجھ عبدالرحیم خان کی گردن پر چلا گیا۔"

"ہاں۔ زرتاشہ جیز پیا جانے والی ایک بے بساط لڑکی تھی مگر وہ اسی زمین کی بیٹی تھی۔ یہاں کا قانون اس زمین کی اولادوں کے حقوق کی نگہبانی کرتا ہے۔ آپس کے معاملات میں ہر حیثیت پر انصاف کیا جاتا ہے۔ ہم باہر سے آنے والوں کو یہ حق نہیں دے سکتے۔ انہیں مقامیوں کی بالادستی قبول کرنی پڑتی ہے۔"

اس نے پرجوش انداز میں اپنے قبائلی نظام کی وکالت کرتے ہوئے وضاحت کی۔ وہ مہذب دنیا سے بالکل الگ تھلگ، ایک عجیب جو قبائلی معاشرے میں رہ رہا تھا اس لیے پوری بے خوفی کے ساتھ اپنے دل کی بات کہہ رہا تھا۔ وہ اس منافقت سے پوری طرح آشنا نہیں تھا جو نام نہاد مہذب معاشروں میں ایک اہم قدر کا درجہ حاصل کر چکی تھی۔ ان معاشروں کے تحریری قوانین میں ہر انسان کے برابر کے حقوق تسلیم کیے جاتے ہیں لیکن ان کے نفاذ کے عمل میں اس قدر سنگدلی بلکہ بے رحمی برتی جاتی ہے کہ مقامی اور غیر مقامی کی تفریق ایک بدیہی حقیقت بن جاتی ہے۔

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" میں نے بے جان آواز میں کہا "میں اسے سمجھاؤں گا کہ یہاں کے خالص مردانہ ماحول میں اس کو بھرپور تحفظ نہیں مل سکے گا۔ میری کوشش ہوگی کہ وہ دوبارہ ادھر کا رخ نہ کرے۔"

"اس کے حق میں بھی بہتر ہوگا۔" وہ ہلکی سی تلخی کے ساتھ بولا "مگر تم میری باتیں فراموش نہ کرنا۔ میں عقابی نظریں رکھتا ہوں۔ میں نے اس کی والہانہ نظروں میں جو کچھ پڑھا ہے وہ تم کو بتا دیا ہے۔ تم بھی اس سے ہوشیار رہنا۔ کہیں وہ دیمک کی طرح، اندر ہی اندر تمہاری گھریلو زندگی کو نہ چاٹ جائے۔"

"تم فکر نہ کرو۔ میں نے تمہاری بات گرہ سے باندھ لی ہے۔ یہ بتاؤ کہ ہمیں گالان سے کب روانہ کرو گے؟" گفتگو میں موڑ آتے ہی میں نے اپنا پرانا سوال دوبارہ اس کے سامنے رکھ دیا۔

"میری خواہش تھی کہ تم ارسلا خان کی شادی کے جشن میں ضرور شریک ہوتے لیکن تم واپسی میں عجلت دکھا رہے ہو تو پھر کل ہی چلے جاؤ۔ میں تمہیں سرحد پار پہنچانے کا بندوبست کر دوں گا۔"

"تم بہت عظیم اور فراخ دل ہو۔" میں نے ممنونیت سے

میں کہا ''تم یقین کرو کہ کراچی سے ہماری طویل غیر حاضری کی بنا پر کہیں وہم کام بگڑنے کا اندیشہ ہوتا تو میں ضرور یہاں رکتا.......''

اس نے میری بات کاٹ دی ''اب بار بار رکنے کا ذکر زبان پر نہ لاؤ۔ چلنے کی بات کرو۔ میں جانتا ہوں کہ ان بے جان اور ویران پہاڑوں میں تم جیسے لوگ دو چار دن تو خوش رہ سکتے ہو۔ اس سے زیادہ وقت گزارنا ان کے بس سے باہر ہے۔ پرندوں کی طرح ہر انسان بھی اپنے گھر اور ماحول میں ہی خوش رہ سکتا ہے۔''

وہ مجھے اپنے ساتھ لے کر کمرے سے باہر آ گیا۔ وہاں دیرا نے سب کو اپنی باتوں میں الجھایا ہوا تھا۔

''صبح بستی میں منادی کرا دو کہ میرے یہ مہمان سورج چڑھنے کے بعد یہاں سے کوچ کر رہے ہیں گے۔'' صبغت اللہ نے اپنی جگہ سنبھالنے کے بعد قندوز خان سے کہا ''انہیں شایان شان طریقے سے رخصت کیا جائے گا۔ روانگی کے لیے بیچ کا زبان تیار رکھی جائیں۔ ہر چیز انہیں دیکھ بھال لی جائے تاکہ راستے میں کوئی پریشانی نہ ہو۔''

''میں پورا بندوبست کروں گا۔'' قندوز خان نے اپنے سر کو خم دے کر کہا۔

اس بار صبغت اللہ نے دیرا کی طرف زیادہ توجہ نہیں دی۔ میں نے محسوس کیا کہ میرے ابھارے ہوئے تاثرات کی بنا پر صبغت اللہ کی وقتی ختم ہو چکی تھی اور وہ جان بوجھ کر دیرا کو نظر انداز کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔

اگلے روز روانگی کی خوش خبری سننے کے بعد وہ تینوں ہی بہت زیادہ مطمئن اور مسرور نظر آنے لگے تھے اس لیے کسی نے بھی دیرا کے بارے میں صبغت اللہ کے رویے کی تبدیلی کو محسوس نہیں کیا۔ خود دیرا بھی بے تکلفی کے ساتھ سے نوشی میں مصروف تھی اور اس کی آنکھوں میں خمار کے سرخ ڈورے تیرنے لگے تھے۔

تھوڑی ہی دیر بعد صبغت اللہ کے ایما پر انواع و اقسام کے گرم گرم اور اشتہا انگیز کھانے لائے جانے لگے۔ شنگاویوں کے معمول کے مطابق، کھانوں میں زیادہ زور گوشت پر تھا۔ پرندوں سے لے کر بھیڑوں تک کے بھنے ہوئے گوشت کی کثرت تھی۔ صبغت اللہ نے پورا دسترخوان سجنے کا انتظار کیے بغیر ہی ایک گرم گرم ران اٹھا کر اپنے دانتوں سے کھانی شروع کر دی۔ ہم لوگوں نے بھی اس کی تقلید میں کھانے کا آغاز کر دیا۔

وہ لوگ ہر اعتبار سے نیم مہذب اور شائستہ تھے لیکن کھانے کے بارے میں ان کا ذوق بہت بلند تھا۔ وہ کھانے کے اعلیٰ معیار اور وافر مقدار میں یقین رکھتے تھے۔ کھا رہے تھے کر کھاتے تھے۔ ہم چاروں نے نڈھال ہو کر ہاتھ روک لیے مگر صبغت اللہ اور قندوز خان کی رفتار میں کوئی فرق نہیں آیا۔ وہ انواع و اقسام کے بھنے ہوئے گوشت کے پارچوں سے بھری ہوئی قابیں یکے بعد دیگرے خالی کرتے رہے۔ اپنے مضبوط معدوں میں خوراک کی تہیں جمانے کے لیے وہ وقفے وقفے سے سرخ رانتی کے لمبے لمبے گھونٹ بھی لیتے جا رہے تھے۔ جب ان کے سامنے ہڈیوں کے انبار کے سوا کچھ باقی نہیں رہا تو ان دونوں نے آسودہ انداز میں لمبی لمبی ڈکاریں لے کر اپنی جگہیں چھوڑ دیں۔

ہم میں سے ہر شخص ضرورت سے زیادہ شکم سیر ہو چکا تھا پھر سردار صبغت اللہ کاہلی کے انداز میں اپنی مسند پر نیم دراز ہوا تو میرے لیے آرام کی خواہش پر قابو پانا دشوار ہو گیا۔

''ہم نے اس قدر کھا لیا ہے کہ اب لیٹنے کی سوجھ رہی ہے۔'' میں نے بے بسی سے قندوز خان کی طرف دیکھتے ہوئے کہا ''اجازت ہو تو ہم اپنے کمرے میں چلے جائیں۔ آج کی یہ دعوت ہم کبھی نہیں بھول سکیں گے۔''

صبغت اللہ فاخرانہ انداز میں ہنس پڑا ''غنیمت ہے کہ تمہیں صرف لیٹنے کی سوجھ رہی ہے۔ کچھ لوگ تو اسنے پر خور ہوتے ہیں کہ کھاتے کھاتے پیٹ مرنے کی آرزو میں جیتے رہتے ہیں۔ جاؤ اور جا کر آرام کرو۔ اب تم چاروں سے صبح ملاقات ہوگی۔'' اس نے اپنی جگہ سے ہلے بغیر ہم چاروں سے مصافحہ کیا اور ہم وہاں سے رخصت ہو گئے۔

''تم لوگ بہت خوش نصیب ہو۔ سردار صبغت اللہ نے تمہیں بہت عزت سے نوازا ہے۔'' باہر نکلنے کے بعد قندوز خان نے رشک آمیز آواز میں کہا ''کالان میں اتنی عزت کم ہی لوگوں کو ملی ہے۔''

''آج کا دسترخوان واقعی بہت شاندار تھا۔ میں اس عزت افزائی کو ہمیشہ یاد رکھوں گا۔'' سلطان شاہ نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا ''کالان میں کہاں کسی کو ایک وقت میں اتنے کھانے نصیب ہوتے ہوں گے۔''

قرب و جوار میں جلتی ہوئی مشعلوں کی ناہموار روشنی میں قندوز خان نے پر اسامتہ بنا کر سلطان شاہ کو گھورا اور چلتے چلتے کہا ''تمہارے اعصاب پر صرف کھانا سوار ہو کر رہ گیا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ کراچی میں فاقوں پر گزارہ کرتے رہے ہو۔ داری کے سردار کا دسترخوان ہر شام اسی طرح بارونق ہوتا ہے۔ آج تمہاری وجہ سے دوسروں کو مدعو نہیں کیا گیا ورنہ اس وقت وہاں پچیس تیس شنگاوی ضرور موجود ہوتے۔''

''اس بے چارے کو معاف کر دو۔'' قندوز خان کی تقلید

نے ربا کو بولنے کا موقع فراہم کر دیا" کراچی میں اسے دو وقت کی دال بھی مشکل سے ملتی ہے۔ بھوکے کے سامنے ایک وقت میں جتنیوں عمدہ کھانے آ جائیں زندگی روز کے لیے اس کی شکل سا چوپٹ ہو کر رہ جاتی ہے۔ یہ بتاؤ کہ تم کس عزت کا ذکر کر رہے تھے؟"

قندوز خان نے ربا کے اس مذاق سے محظوظ ہوتے ہوئے قہقہہ مار کر کہا "تم اچھی چوٹیں کر لیتی ہو۔ میں اس عزت کی بات کر رہا تھا جو سرداو تمہیں دینے والا ہے۔ تم لوگوں

کو اندازہ نہیں ہے کہ صبح گالان میں تمہاری وداعی کی منادی کرانے کا کیا مطلب ہے۔ صبح تمہیں انعام و اکرام سے نوازا جائے گا اور پھر بستی کے سارے مرد تمہیں پورے اعزاز کے ساتھ یہاں سے رخصت کریں گے۔ ایسا کسی کسی مہمان کے ساتھ کیا جاتا ہے۔"

"مجھے اس بات کا افسوس رہے گا کہ میں گالان میں کئی دن تک رہنے کے باوجود کسی مقامی عورت کی جھلک بھی نہیں دیکھ سکی۔ کل صبح پھر مرد ہی مرد ہوں گے۔ عورتوں کو تم اتنا کیوں چھپاتے ہو؟" ربا نے پوچھا۔

"حیا ہماری عورتوں کا زیور ہے۔" قندوز خان نے اپنا سینہ پھیلا کر کہا "اور ہم سب غیرت مند لوگ ہیں۔ ہم یہ گوارا نہیں کر سکتے کہ ہماری عورتیں غیر مردوں یا آزاد خیال عورتوں کے سامنے آئیں۔ میں تمہیں پہلے بھی بتا چکا ہوں۔ اس بارے میں بار بار سوالات کر کے بھی تم کوئی نئی بات معلوم نہیں کر سکو گی۔"

وہ انہیں لے کر مہمان خانے میں داخل ہوا تو ضیغم خان اپنی گونگی بیوی کے ساتھ باہر والے وسیع کمرے میں قالین پر دراز تھا۔ ہماری آوازیں سن کر وہ دونوں ہی اٹھ گئے۔

"خدا کا شکر ہے کہ تم لوگ لوٹ آئے۔" ضیغم خان نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "میری زبان خاموشی کی وجہ سے اینٹھنے لگی تھی۔ یہاں بات کرنے کے لیے کوئی بھی نہیں ہے۔ تم آ گئے ہو تو اب باتیں کر کے اپنے دل کی بھڑاس نکال سکوں گا۔ شاید تم کسی دعوت میں گئے ہوئے تھے؟"

"زیادہ باتیں مت کرو۔" میرے بولنے سے پہلے قندوز خان نے اسے جھڑک دیا "ان لوگوں کو صبح یہاں سے روانہ ہو جانا ہے اس لیے ابھی سے اپنی گونگی بیوی کے ساتھ وقت گزارنے کی عادت ڈالو۔ وہ زبان سے نہ سہی اشاروں سے تو تمہاری باتوں کا جواب دے دیتی ہے۔"

"کیا تم سب یہاں سے واپس جا رہے ہو؟" اس نے مایوسانہ لہجے میں ہم لوگوں سے مخاطب ہو کر پوچھا۔ قندوز خان اس کے ردعمل کی پروا کیے بغیر وہاں سے واپس چل دیا تھا۔

"تم تو اس طرح پوچھ رہے ہو جیسے خود ساری عمر یہیں رہنا چاہتے ہو۔" میں نے طنز سے کہا۔

"میں اس عورت سے عاجز آیا ہوا ہوں۔" زرہ گوہر جان کی طرف اشارہ کرتے ہوئے بولا "یہ اپنی بیٹی کی شادی ہونے تک یہاں رکنے پر مصر ہے۔ کون جانے کہ یہ اس کے بعد بھی یہاں سے جانے پر آمادہ ہو سکے گی؟"

"گالان سے ایسے ہی بیزار ہو تو گوہر جان کو یہاں چھوڑ کر کابل کیوں نہیں چلے جاتے؟" سلطان شاہ نے کہا۔

"بیوی کو کیا چھوڑ کر میں کیسے جا سکتا ہوں؟" اس نے بے ساختہ کہا "اجنبیوں کی بستی میں اپنی عورت کو غیر مردوں کے رحم و کرم پر چھوڑنا میری حمیت کے خلاف ہو گا۔ میں اسے اپنے ساتھ لے کر جاؤں گا۔"

"تم بہت ملعون اور حیلہ جو آدمی ہو۔" سلطان شاہ نفرت سے بولا "تمہاری حمیت اس وقت کہاں جا سوئی تھی جب تم نے اپنے سر پر باپ بننے کا جعلی تاج سجانے کے لیے پائندہ گل سے سازش کی تھی؟"

اس کے چہرے کا رنگ اڑ گیا اور وہ ادھر ادھر دیکھتے ہوئے خوف زدہ آواز میں بولا "آہستہ بولو۔ کسی نے یہ باتیں سن لیں تو میری جرگے والی کہانی کا بھرم جاتا رہے گا۔ انسان سے زندگی میں کبھی کبھار بھول ہو جاتی ہے۔ اس کا یہ مطلب نہیں ہوتا کہ اس بھول پر اسے ساری زندگی طنز و تشنیع کا نشانہ بنایا جاتا رہے۔"

سلطان شاہ کے جلے کٹے تبصرے پر گوہر جان کا چہرہ کھل اٹھا اور آنکھوں میں حیوانی چمک عود کر آئی۔ اس نے اپنے حلق سے بے معنی آوازیں نکال کر بیک وقت دونوں ہاتھ فضا میں لہرانے اور گھمانے شروع کر دیے۔ وہ اپنے مخصوص اشاروں کی مدد سے کچھ کہہ رہی تھی جو ہمارے پلے نہ پڑ سکا لیکن ضیغم خان کے لیے اشاروں کی وہ زبان اجنبی نہیں تھی۔ اپنی بیوی کا مقصد سمجھ کر اس نے اسے بری طرح جھڑک دیا "خاموش بیٹھی رہ! میں ایسی کڑوی کسیلی باتوں سے مرنے والا ہوتا تو آج سے برسوں پہلے بیوہ ہو چکی ہوتی۔ فکر نہ کر، میں تجھے قبر میں اتارنے کے بعد بھی برسوں زندہ رہوں گا اور تیرے ارمان کبھی پورے نہیں ہو سکیں گے۔"

وہ شاید روئے زمین کا عجیب ترین جوڑا تھا۔ وہ ایک دوسرے سے نفرت کرتے تھے۔ ایک دوسرے کو کوستے پیٹتے رہتے تھے، دوسروں کے سامنے بے عزت کرتے تھے اور بددعائیں دیتے تھے لیکن ایک دوسرے کا ساتھ چھوڑنے پر آمادہ نہیں تھے۔ خوں خوار جونکوں کی طرح آپس میں لپٹے ہوئے تھے۔ میں اس جذبے کا سراغ لگانے سے قاصر تھا جس

نے ان دونوں کو یکجا رہنے پر مجبور کیا ہوا تھا۔ ان میں دور دور تک کوئی قدر مشترک نظر نہیں آ رہی تھی۔

گوہر جان چند ثانیوں تک قہر بھری نظروں سے اپنے شوہر کو گھورتی رہی پھر کسی چیل کی طرح اس پر جھپٹ پڑی اور اس کے جسم پر تھپڑوں کی برسات شروع کر دی۔ وہ تماشا خاصا دلچسپ اور عبرت انگیز تھا لیکن ہم وہاں رکنے اور اس جھگڑے میں ملوث ہونے کے بجائے اپنے کمرے کی طرف بڑھتے چلے گئے۔ لنگڑے ضیغم خان نے اپنی بیوی کے حملوں سے بچاؤ میں ناکام رہنے کے بعد جوابی وار کرنے شروع کر دیے تھے۔ فضا ان کی لڑاکا بلوں جیسی غصیلی غراہٹوں اور تیز آواز سے گونج رہی تھی۔

کمرے میں رازدارانہ گفتگو کا موقع میسر آتے ہی ویرا نے ایک متوقع سوال کر ڈالا "سردار صبغت اللہ نے تمہیں اپنے کمرے میں لے جا کر کیا راز و نیاز کیے تھے؟ واپسی پر وہ کچھ اکھڑا اکھڑا نظر آ رہا تھا۔"

"وہ ہمیں روکنے پر مصر تھا اور میں فوری واپسی پر ضد کر رہا تھا۔" میں نے اسے ٹالنے کی نیت سے کہا "ہماری اس تکرار کا نتیجہ تم سن ہی چکی ہو۔ اس نے خود ہماری کل روانگی کی خبر سنائی تھی۔"

"لیکن تم دونوں بہت دیر بعد باہر آئے تھے۔" غزالہ نے استفہام آمیز لہجے میں کہا "کتنی بھی بحث اور تکرار ہوتی، اتنی سی بات میں اتنا وقت نہیں لگ سکتا تھا اور کیا باتیں ہوتی رہی تھیں؟"

غزالہ کے سوال سے ویرا کو شہ مل گئی اور اس نے قدرے خفگی سے کہا "اب ذیشی کا رویہ بدل رہا ہے۔ اس نے بہت سی باتیں چھپانی شروع کر دی ہیں حالانکہ پہلے کبھی ایسا نہیں ہوتا تھا۔ ہم مل جل کر مشورے کرتے تھے۔"

"روانگی کے علاوہ جو باتیں ہوئیں وہ اتنی خوشگوار نہیں تھیں کہ انہیں دہرایا جا سکے۔" میں نے ویرا سے کہا "تم بلاوجہ میری نیت پر شبہ کر رہی ہو۔ میں ضروری باتیں ہمیشہ بتا رہا ہوں۔"

"میں بھی یہی کہہ رہی ہوں۔" وہ ایک ایک لفظ پر زور دے کر بولی "پہلے ہر بات بلا کم و کاست زیر بحث آتی تھی۔ اب تم ضروری اور غیر ضروری کی آڑ لے کر قطع برید کرنے لگے ہو۔ سچ سچ بتاؤ کہ وہ کیا کہہ رہا تھا؟"

میں لمحہ بھر خاموش رہ کر اس صورت حال پر زیر لب مسکراتا رہا پھر آہستگی سے بولا "تم اصرار کر رہی ہو تو سنو کہ ان سنگلاخ ویرانوں میں خشک اور سپاٹ زندگی گزارنے والے قبائلیوں کو تم نے اعصاب شکن امتحان میں ڈالا ہوا ہے۔

صبغت اللہ تم کو کالا ان ہی میں روکنے کے عزائم لیے بیٹھا تھا۔"

"مبارک ہو!" اس بار سلطان شاہ کو ویرا کو چڑانے کا سنہرا موقع مل گیا "تم پر رشتوں میں پہنچتے ہی عاشقوں کی برسات ہونے لگی ہے۔ صندل خان اپنی حسرتیں دل میں لے کر چل بسا اور اب نیا امیدوار سامنے ہے۔"

"تم مجھ سے اپنی بھڑاس نکالنے کے لیے جھوٹ بول رہے ہو۔" ویرا نے سلطان شاہ کے تبصرے کو نظر انداز کر کے بے اعتباری سے کہا "صبغت اللہ اس قماش کا آدمی نظر نہیں آتا۔"

"یا سندر گل بھی نورانی صورت آدمی تھا مگر گوہر جان پر پھسل پڑا۔ تمہارے ٹائپ کی عورتوں میں خرابی یہی ہوتی ہے کہ انہیں دیکھ کر اچھے خاصے شریف مردوں پر بدمعاشی سوار ہو جاتی ہے۔" سلطان شاہ پھر بول پڑا۔

"تم چپ رہو ورنہ میں چانٹا مار دوں گی۔" ویرا کو یک بیک غصہ آ گیا "ہم اس وقت اہم بات کر رہے ہیں۔ تم موقع محل دیکھے بغیر ہر وقت ایک ہی راگنی الاپتے رہتے ہو جو کبھی ناقابل برداشت ہو جاتی ہے۔"

سلطان شاہ نے پھر منہ کھولنے کا ارادہ کیا تھا لیکن غزالہ نے صورت حال کی نزاکت کے پیش نظر اشارہ کر کے اسے خاموش کر دیا اور مجھے بولنے کا موقع مل گیا "مرد اور عورت کے درمیان قدرت نے ایک ازلی کشش رکھی ہے۔ اس میں قماش اور حلیے کا کوئی دخل نہیں ہوتا۔ یہ اور بات ہے کہ بعض مرد کسی کو اپنے دل کا بھید نہیں پانے دیتے۔ تم کو اندازہ نہیں ہے کہ وہ تمہارے لیے کس قدر دور کی باتیں سوچ رہا تھا۔ اگر مجھے بروقت تمہارے ایک فرضی بوائے فرینڈ کا ذکر نہ سوجھ گیا ہوتا تو تمہیں یہاں سے نکال لے جانا ناممکن ہو کر رہ جاتا۔ غنیمت ہے کہ ہمیں کل یہاں سے نکل جانے کی اجازت مل گئی ہے ورنہ تمہاری وجہ سے اور بھی مسائل کھڑے ہو سکتے تھے۔"

"پھر تو یہ مجبوری نظر آ رہا ہے کہ میں کسی بڑی الجھن سے دوچار ہونے بغیر یہاں سے جا رہی ہوں۔" ویرا نے فکر مندی کے ساتھ اعتراف کیا "اگر صبغت اللہ نے ایسا گل کھلایا ہے تو میں یہاں کے کسی مرد پر اعتبار نہیں کر سکتی۔"

"دلشادی کرنے کا ارادہ رکھتا تھا یا اپنے پیش رو کی روایت کی تجدید کرنی چاہتا تھا؟" سلطان شاہ نے سوال کیا تو ویرا نے بھڑک کر اس کی طرف دیکھا اور اس کے چہرے پر گہری سنجیدگی کی علامات پا کر ناک منہ چڑھا کر دوسری طرف دیکھنا شروع کر دیا۔

میں نے سلطان شاہ کے اس سنجیدہ سوال کا مقصد سمجھ

بغیر کہا" وہ جنت گل اور ارسلا خان کی شادی کے ذریعے باہر کی عورتوں کو شنگارا ویلی میں آباد کرنے کی بات کر رہا تھا۔ اس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ شادی کی راہ اختیار کرنے کا ارادہ رکھتا ہے مگر تم یہ کیوں پوچھ رہے ہو؟"

"یہ لوگ جیسے بھی ہیں، ان کی مسلمانی ہر شبہ سے بالاتر ہے۔" وہ پرسکون آواز میں بولا "وہ فرزانہ خانم کو مسلمان کیے بغیر ہرگز شادی نہ کرتا۔ تم نے بوائے فرینڈ کا فقرہ گھڑ کر ثواب کمانے کا ایک موقع ضائع کر دیا۔"

اس وقت وریا کے قریب ہی تپائی پر خالی گلاس رکھے ہوئے تھے۔ اس نے جھپٹ کر ایک خالی گلاس سلطان شاہ پر کھینچ مارا۔ اس نے ڈھٹائی کے ساتھ اس گلاس کو فضا ہی میں لپک کر پھرتی سے قریبی بستر پر اچھالا اور وریا کے حرکت میں آنے سے پہلے ہولے ہولے سیٹی بجاتا ہوا باہر نکل گیا۔

"اس نے ناک میں دم کیا ہوا ہے۔" اس کے چلے جانے کے بعد وریا اپنے سر کو جھٹکتے ہوئے بولی "ان پہاڑوں کی آب و تاب نے اس کے دل و دماغ پر عجیب ہی اثر ڈالا ہے۔ یہ کچھ دن اور یہاں رُکا رہتا تو ہاتھ سے ہی نکل جاتا۔"

"تم لوگوں کی آپس کی نوک جھونک نے یہاں کی بے کیف زندگی میں دلچسپی پیدا کی ہوئی ہے ورنہ ہم اپنا سارا وقت بے بسی پر کڑھتے ہوئے گزارنے پر مجبور ہو جاتے۔ حالات سدھرنے کے ساتھ سلطان شاہ بھی راہِ راست پر آ جائے گا۔" میں نے خفیف سی مسکراہٹ کے ساتھ کہا "اس وقت وہ مایوسی کے عالم میں اپنی ذات سمیت ہر ایک کا مضحکہ اڑانے پر تلا ہوا ہے۔ تمہیں اس کو معاف کر دینا چاہیے۔"

"میں کون سا اسے سولی پر لٹکا رہی ہوں؟" وہ تنک کر بولی "ہم سب ایک جیسے حالات سے گزر رہے ہیں۔ اس میں کون سے سرخاب کے پر لگے ہوئے ہیں کہ اسے ہر وقت رعایتیں دی جاتی رہیں؟ دیکھا جائے تو تم تینوں کے مقابلے میں مجھ پر سب سے زیادہ ذہنی دباؤ ہے۔ میں اچھی طرح جانتی ہوں کہ کبھی برا وقت آیا تو تم دونوں مجھے بھول کر صرف غزالہ کو بچا لے جانے کی کوشش کرو گے اور مجھے اپنا راستہ خود بنانا ہوگا۔"

"یہ تمہاری زیادتی ہے۔" غزالہ نے اس کے آخری فقروں پر احتجاج کرتے ہوئے کہا "مجبوری میں کچھ بھی ہو سکتا ہے لیکن دیدہ و دانستہ تمہیں یکہ و تنہا نہیں چھوڑا جا سکتا۔ تم بھول رہی ہو کہ یہاں آتے ہوئے جب ہمارے قافلے نے بارانی طوفان سے پناہ لینے کے لیے تاریک غار میں سر چھپایا تھا تو سلطان شاہ ایک لمحے کے لیے تاریک غار میں سر چھپایا تھا تو سلطان شاہ ایک لمحے کے لیے بھی تمہاری طرف سے غافل نہیں ہوا تھا۔ تم اس کی فکرمندی اور خلوص کو مذاق میں نہیں ٹال سکتے۔"

"اس کا مضحکہ اڑانے کے باوجود میں دل ہی دل میں اس کی احسان مند تھی۔" وریا نے اعتراف کیا "لیکن بعض اوقات وہ اپنی تلخ کلامی سے بلاوجہ تاؤ دلا دیتا ہے۔ تم میرے بجائے اسے سمجھانے کی کوشش کیوں نہیں کرتیں؟ وہ ذہنی کے مقابلے میں تم کو بہت زیادہ اہمیت دیتا ہے۔"

"میں تمہیں کیا بتاؤں کہ میں تنہائی میں اسے کیا کچھ نہیں کہتی۔" غزالہ نے بے چارگی سے کہا "وہ اپنی غلطیاں بھی تسلیم کر لیتا ہے لیکن تم سے آمنا سامنا ہوتے ہی اس کی کوئی نہ کوئی رگ پھڑک اٹھتی ہے اور کوئی نہ کوئی نیا تنازع اٹھ کھڑا ہوتا ہے۔ اس وقت میں بالکل بے بس ہو کر رہ جاتی ہوں۔"

"میرے لیے یہ انکشاف حیران کن ہے کہ وہ اپنی غلطی مان لیتا ہے۔" وریا بڑبڑا کر رہ گئی۔

غزالہ اور وریا کے درمیان سلطان شاہ کے بارے میں گفتگو چھڑ گئی۔ میں بستر پر دراز ہو گیا۔ صبغت اللہ کے مرغن کھانوں سے فیض یاب ہونے کے بعد مجھے شدت سے آرام کرنے کی حاجت محسوس ہو رہی تھی لیکن نیند کا نام نہیں تھا۔ اس دوران میں سلطان شاہ واپس نہیں آیا تو غزالہ کو اس کی فکر لاحق ہو گئی۔ وہ دونوں جس انداز میں ایک دوسرے کی خبر گیری کرتے رہتے تھے وہ میرے لیے ہمیشہ دلچسپی کا سبب بنتا تھا۔

غزالہ نے دروازے سے ہی واپس لوٹ کر وریا کو بتایا کہ سلطان شاہ وسطی ہال میں ضیغم خان اور گوہر جان کے ساتھ چوپال جمائے بیٹھا تھا۔ شاید وہ وریا کے سو جانے کا منتظر تھا تاکہ بعد میں خاموشی سے واپس لوٹ کر اپنے بستر میں دبک سکے۔ میں کافی دیر تک بستر پر پڑا اپنے خیالات میں ڈوبا رہا لیکن تھکان کے احساس کے باوجود نیند نہ آسکی اور میں دونوں عورتوں کی باتوں میں شامل ہو گیا۔ وہ دونوں بھی اپنے اپنے بستر پر سنبھل چکی تھیں اور اس وادی سے روانگی کی خوشی ان پر غالب آئی ہوئی تھی۔

شنگارا ویلی میں ہماری وہ آخری رات بیداری کے عالم میں گزری۔ سلطان شاہ اپنی دانست میں بہت تاخیر سے اندر آیا اور ہم تینوں کو باتوں میں مصروف پا کر حیران رہ گیا۔ جب تک ہم شنگارا ویلی میں رہے، وہاں کی معاشرت اور روایات ہمارے اعصاب پر اس بری طرح سوار رہیں کہ ہم سب خود کو اسی ماحول کا ایک جزو سمجھتے رہے لیکن وہاں سے روانگی کا وقت قریب آنے کے ساتھ ساتھ ہمیں یقین نہیں آ رہا تھا کہ ہم نے ان خطرناک حالات میں کسی خسارے سے دوچار ہوئے بغیر خاصی طویل مدت گزاری تھی۔

ایک طرف کراچی اور مشرق و مغرب کے دوسرے ترقی یافتہ شہروں کی رنگین اور فسوں کار باریں تھیں اور دوسری طرف شنگار اولی کے دشت و جبل کی سنگلاخ حقیقتیں، جن کا آپس میں کوئی موازنہ کرنا ممکن ہی نہیں تھا۔ ان میں سے کسی ایک کو حقیقت مان لینے کے بعد دوسرا خود بخود خواب قرار پا جاتا تھا لیکن ان دونوں متضاد عددوں میں ہمارے چار کردار مشترک تھے جن کے تجربات اپنی جگہ پر اٹل تھے۔

شب بیداری کے بعد طلوع ہونے والی صبح ہمارے لیے ہیجان انگیز تھی۔ ہم چاروں صبح کے پھیکے اجالے میں ہی نہا دھو کر تازہ دم ہو گئے اور جب قندوز خان کا آدمی ہمیں بیدار کرنے کے لیے اونگھتا ہوا آیا تو ہمیں چاق و چوبند پا کر شرمندگی سے اپنا سر جھکا کر واپس لوٹ گیا۔

باہر خوب اجالا پھیل جانے کے بعد قندوز خان آ موجود ہوا۔ اس کے پیچھے دو خدمت گار ہمارے کمرے میں چلے آئے۔ ان دونوں نے معمول کے مطابق گرما گرم ناشتے سے بھری ہوئی تھالیاں اٹھائی ہوئی تھیں۔

"معلوم ہوتا ہے کہ اپنے گھر لوٹنے کی خوشی میں تم چاروں ساری رات جاگتے رہے ہو۔" قندوز خان نے ہماری خمار سے بھری ہوئی آنکھوں کا جائزہ لے کر گرم جوشی سے کہا۔

"جانے کی خوشی کے ساتھ اس بات کا صدمہ بھی ہے کہ ہم تم جیسے پر خلوص دوستوں سے بچھڑ جائیں گے۔ بعد میں نہ جانے ہم ایک دوسرے سے مل بھی سکیں گے یا یہ ہماری آخری ملاقات ہوگی۔" میں نے جواب دیا۔

"ہمارے درمیان کوئی کاروباری معاملہ طے ہو گیا تو ملاقاتیں ہوتی رہیں گی۔" قندوز خان نے ہمارے ساتھ ناشتے میں شریک ہوتے ہوئے کہا۔ "ہم لوگ کراچی تک آتے جاتے رہتے ہیں۔ جنگ میں پرانے آدمیوں کے کام آ جانے کے بعد ہم چند آدمیوں پر باہر کے کام کا بار بڑھ جائے گا۔ جب تک نئے آدمی باہر کے رسم و رواج اور زبان سے واقف نہیں ہو جاتے، بستی کے چند افراد ہی کو باہر کے پھیرے لگانے ہوں گے۔"

"وہ کاروباری ملاقاتیں ہوں گی۔ دوستی تو بے غرض اور دائمی ہوتی ہے۔"

قندوز خان دھیمے سے ہنس پڑا۔ "غور کرو تو ہماری دوستی کی بنیاد بھی لین دین پر استوار ہوئی ہے۔ تم نے پائندہ گل کے خلاف ہمارا ساتھ دیا اور ہم نے تمہیں اپنا معزز مہمان بنا لیا۔ یہی کاروبار میں ہوتا ہے۔"

وہ ٹھیک ہی کہہ رہا تھا۔ مادہ پرستی کے اس دور میں دوستی تو درکنار رشتے بھی مشترکہ مفادات کے سائے میں پروان چڑھتے ہیں۔ جہاں کوئی فائدہ ہونے کی امید نہ ہو، محض وضع داری کی بنا پر سگے رشتے دار بھی ایک دوسرے سے ملنے میں کوئی گرم جوشی نہیں دکھاتے۔ اگر اس وقت قندوز خان کی بات غلط بھی ہوتی تو میں ہرگز اس کی تردید نہ کرتا۔ اپنی روانگی کے آخری مرحلے پر میں اس پرہول وادی کے کسی خارش زدہ کتے کو ناراض کرنے کا خطرہ بھی مول نہیں لے سکتا تھا۔ وہ تو سردار صبغت اللہ کا منہ چڑھا مشیر اور معاون تھا۔

اس نے ہمیں بتایا کہ گاؤں میں ہمارے بارے میں منادی کرا دی گئی تھی۔ تیاریاں جاری تھیں اور بستی کے لوگ اپنے مہمانوں کو خراج تحسین پیش کرنے کے لیے میدان میں جمع ہونے شروع ہو گئے تھے۔

ناشتے سے فارغ ہونے کے بعد قندوز خان اٹھ کھڑا ہوا۔ ہم نے اپنے کمرے پر الوداعی نظریں ڈالیں، پھر تن کے کپڑوں کے ساتھ اس کمرے سے باہر نکل آئے۔ ہمیں پائندہ گل کے وفاداروں نے شب خوابی کے لباس میں، ننگے پیروں کراچی سے اغوا کیا تھا مگر مرحوم صندل خان کے طفیل اس وقت ہمارے جسموں پر صاف ستھرے شنگاری لباس موجود تھے اور ہم بھی جوتیوں سے محروم نہیں تھے۔

باہر ضیغم خان اور گوہر جان کا کہیں پتا نہیں تھا۔ شاید وہ دونوں آپس کی بک بک اور جھک جھک سے تنگ آ کر کسی کمرے میں گہری نیند سوئے ہوئے تھے۔ قندوز خان مہمان خانے سے باہر نکلنے کے بعد ایک سیدھی راہداری میں ہو لیا جو کافی فاصلے کے بعد دو سمتوں میں تقسیم ہو گئی تھی۔ اس روز میں نے پہلی بار یہ نظارہ دیکھا کہ راستے میں نظر آنے والا ہر شنگاری ہمارے سامنے سے احتراماً سر کو خفیف سا خم دے کر گزر رہا تھا اور مجھے دلی خوشی ہو رہی تھی کہ اس وقت تک سب کچھ ہمارے حق میں نظر آ رہا تھا۔ بظاہر ہماری روانگی میں کسی رخنہ اندازی کا امکان نہیں تھا۔

ایک طویل راستہ طے کرنے کے بعد ہم حویلی کے مغربی دروازے سے باہر نکلے تو دور تک پھیلے ہوئے چھتر لے اور ہموار میدان میں ایک میلے کا سا سماں بندھا ہوا تھا۔ سورج مشرق سے بتدریج بلندیوں کی طرف اٹھتا جا رہا تھا۔ اسی کے ساتھ فصیل کے لمبے سائے غیر محسوس انداز میں سکڑتے جا رہے تھے۔ فصیل کے ساتھ ہی چند تخت جوڑ کر اسٹیج بنایا گیا تھا۔ اس پر قالین ڈال کر مسندیں لگائی گئی تھیں۔ ان میں سے وسطی مسند بہت آراستہ اور کشادہ تھی۔ وہ یقینی طور پر صبغت اللہ کے لیے رکھی گئی تھی۔ قندوز خان ہمیں لے کر تخت پر چڑھا تو میدان میں دور تک بے شمار شنگاری بچے، جوان اور بوڑھے رنگا رنگ مقامی ملبوسات پہنے پھیلے ہوئے تھے اور آہستہ

آہستہ ان کی تعداد بڑھتی جارہی تھی۔

قندوز خان ہمارے ساتھ چھوٹی مسندوں پر بیٹھا ہوا تھا کہ کسی نادیدہ نقارے پر ضرب لگائی گئی۔ فضا دہل اٹھی۔ اسی کے ساتھ ساری نگاہیں حویلی سے نکلنے کے راستے کی طرف اٹھنے لگیں۔

چند منٹ بعد سردار صبغت اللہ، مسلح شکاریوں کے جھرمٹ میں تیز تیز قدموں سے چلتا ہوا نمودار ہوا اور فضا ہولناک چیخوں سے لرز اٹھی۔ شکاری اپنے ہونٹوں کو اندر کی صورت میں سکوڑ کر پھیپھڑوں کی پوری قوت سے چلا رہے تھے اور اپنے رومالوں میں ایک انگلی ڈال کر زور زور سے ہلا رہے تھے۔ سردار صبغت اللہ مربیانہ انداز میں ہاتھ لہراتا ہوا تخت پر چڑھ آیا۔ اس کے ساتھ چند شکاری بھی اوپر آگئے۔ بقیہ اسٹیج کے پیچھے چلے گئے۔

صبغت اللہ نے اوپر آتے ہی مجھے پوری قوت سے اپنے سینے سے لگالیا۔ اس کے ہمراہیوں نے بھی باری باری، میرے اور سلطان شاہ کے ساتھ یہی عمل دہرایا۔ عورتوں کے ساتھ صرف ہاتھ ملانے پر اکتفا کیا گیا۔ اس رسم کے خاتمے پر صبغت اللہ نے ہم سب کو بیٹھنے کے لیے کہا اور خود مجمع کی طرف متوجہ ہوگیا۔ اس کا سامنا ہوتے ہی مجمع پر سناٹا چھا گیا اور دور دور تک پھیلے ہوئے شکاری، تیزی سے اسٹیج کے قریب سمٹنے لگے۔

صبغت اللہ نے گونجیلی آواز میں اپنا خطاب شروع کیا تو اس کا مفہوم ہماری دسترس سے باہر تھا۔ وہاں کسی بات کی تائید یا تردید کا مسئلہ درپیش نہیں تھا، اس لیے ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں سمجھی گئی تھی۔ البتہ وہ اپنی تقریر کے دوران میں بار بار ہماری طرف اشارے کرتا جارہا تھا جس سے ظاہر ہورہا تھا کہ وہ ہمارے ہی بارے میں رطب اللسان تھا۔ وہ کئی منٹ تک بے تکان بولتا رہا اور لوگ صبر و سکون سے سنتے رہے۔ اس کے خاموش ہوتے ہی ایک بار پھر کانوں کے پردے پھاڑ دینے والی چیخوں کا عجیب و غریب سلسلہ شروع ہوگیا۔ اسی بے پناہ شور میں اسٹیج کے نیچے سے چار سجے ہوئے تھال نکال لیے گئے اور پھر صبغت اللہ نے ایک جھلملاتا ہوا لبادہ کھول کر میرے شانوں پر ڈال دیا۔ اس وزنی لبادے پر دل کھول کر طلا کاری کی گئی تھی۔ وہ اعزازی لبادہ پہنانے کے بعد اس نے تھالی میں سے ایک تھیلی اٹھا کر میرے حوالے کرتے ہوئے کہا ”ان پہاڑوں میں صرف جنس چلتی ہے۔ یہاں کوئی سکہ نہیں ہے۔ اس لیے اس تھیلی میں پانچ ہزار ڈالر کا حقیر نذرانہ ہے جو ہماری محبت کی بس ایک علامت ہے۔“ یہ کہہ کر اس نے دوبارہ مجھے گلے سے لگالیا۔ چیخوں کا ماند پڑتا ہوا وحشیانہ سلسلہ پھر جنون آمیز ہوگیا۔

سردار صبغت اللہ نے سفارت اور دربار داری سے کام لیتے ہوئے ہم چاروں کو وہ اعزازی لبادے اور ساری ڈالروں کی تھیلیاں عطا کیں تو میرے ذہن میں مغلوں کے درباروں کی کہانیاں تازہ ہوگئیں۔ یقین نہیں آرہا تھا کہ بیسویں صدی کے آخری حصے میں بھی صدیوں پرانی روایات اتنی شان و شوکت سے زندہ ہوسکتی ہیں۔ اس وقت ماحول اس قدر گرم اور جذباتی ہورہا تھا کہ ہم میں سے کوئی بھی ان لبادوں کو جسم سے الگ نہیں کرسکا۔

دربار کی خلعت پوشی سے فارغ ہوتے ہی صبغت اللہ تخت سے نیچے اتر گیا۔ سب لوگوں نے اس کی تقلید کی۔ نیچے رک کر وہ جذباتی انداز میں ہماری خدمات اور رفاقت کا ذکر کرنے لگا۔ اسی اثنا میں قدآور اور مضبوط خچروں کی ایک قطار حویلی سے برآمد ہوئی اور صبغت اللہ نے فضا میں ہاتھ بلند کرکے دعائیہ انداز میں کہا ”جاؤ میرے دوستو! تمہاری منزل تمہیں یاد کررہی ہے۔ قندوز خان تمہیں سرحد پار پہنچائے گا۔ میری ذات سے تمہیں جو بھی دکھ پہنچے ہوں، ان کے لیے مجھے معاف کردینا پھر ملاقات میں ان کی تلافی کردوں گا...... فی امان اللہ!“

قندوز خان اچھل کر ایک خچر کی پشت پر سوار ہوگیا۔ مزید چار مسلح شکاری بھی زینوں پر سوار نظر آنے لگے۔ بقیہ چار خچر ہمارے لیے تھے۔ ہم بھی کسی نہ کسی طرح ان پر سوار ہو ہی گئے۔ خچر حرکت میں آئے تو شکاریوں کی چیخوں کا سلسلہ پھر انتہا کو پہنچ گیا۔ اس بار وہ سب اپنے سردار کے ساتھ ہماری طرف ہاتھ بھی ہلا رہے تھے۔

گالان سے اس قدر پرشکوہ روانگی کے بارے میں ہم نے سوچا بھی نہیں تھا۔ بہت سے بچے ہمارے خچروں کے ساتھ ساتھ بھاگ رہے تھے پھر خچروں نے رفتار پکڑنی شروع کردی۔ آوازیں رفتہ رفتہ پیچھے ہونے لگیں اور سنگلاخ زمین پر خچروں کے سموں کی آواز تیز ہونے لگی۔ ڈھلان کا سلسلہ شروع ہوا تو پیچھے کا ہر منظر نگاہوں سے اوجھل ہوتا چلا گیا لیکن ہمارے اعزاز میں جمع ہونے والے شکاریوں کی آوازیں پھر بھی سنائی دے رہی تھیں۔

مجھے گالان پہنچنے کے روح فرسا تجربات یاد تھے اس لیے میں دیر تک ان خطرناک، کھڑی ڈھلانوں کا انتظار کرتا رہا جنہیں ہم نے آتے وقت عبور کیا تھا لیکن ان ڈھلانوں کا عشر عشیر بھی کہیں نظر نہیں آیا۔ گھنے جنگل میں خچروں کی سست روی سے ڈھلان اترنے کا احساس ہورہا تھا لیکن ان میں کوئی خطرہ نہیں تھا۔

”وہ تمہیں لانے والوں کی بدمعاشی تھی۔“ میرے

استفسار پر قندوز خان نے بھی وہی بات کہی جو صندل خان مجھے بتا چکا تھا "وہ تمہیں بدترین راستے سے اوپر لے گئے تھے تاکہ تم فرار کے بارے میں سوچ بھی نہ سکو۔ جنگلات کا سلسلہ ختم ہونے کے بعد سرسبز وادی نظر آنے لگے گی۔"

اس کا کہنا درست ثابت ہوا۔ چھدرے درختوں سے نکلنے کے بعد پیالے جیسی وادی کا منظر ہماری نگاہوں کے سامنے تھا۔ وہ راستہ محفوظ ہی نہیں، مختصر بھی ثابت ہوا تھا۔ ایک لمبی اور ہموار ڈھلان کو عبور کرنے کے بعد ہمارے خچر گالان کی سطح مرتفع سے وادی میں اتر چکے تھے۔ یہ اور بات تھی کہ اس بار ہم وادی کے کسی اور ہی حصے میں اترے تھے۔

ہموار زمین سے ٹکرانے ہی خچروں کی رفتار میں دوبارہ تیزی آ گئی۔ مجھے معلوم تھا کہ وادی میں سے نکلنے کے لیے ہمیں اسی مقام تک پہنچنا ہوگا جہاں سے ہم نے پچھلی بار اپنے سفر کا آغاز کیا تھا مگر اس کے آثار نظر نہیں آ رہے تھے۔

میدانی علاقے میں نسبتاً کافی طویل چکر کاٹنے کے بعد ہمیں پتھروں سے بنے ہوئے وہ مکانات نظر آئے جو وادی میں داخلے کے واحد راستے کے سامنے ایک ناقابل تسخیر فصیل کی طرح حائل تھے۔ گالان کی سیدھی ڈھلان سے کھیتوں کی طرف مڑتے ہوئے، قندوز خان نے بتایا کہ صبغت اللہ نے شنگاریوں کا اقتدار سنبھالتے ہی عورتوں کو بے پردہ چھانیوں کے ساتھ بیگار کرنے کی سزا کالعدم قرار دے دی تھی کیونکہ اس سے وادی ہی کی عورتوں کی بے حرمتی ہوتی تھی۔ میری دانست میں وہ ایک خوش گوار تبدیلی تھی جسے بہت پہلے نافذ ہو جانا چاہیے تھا۔

افیم کے لہلہاتے ہوئے پودوں کی دیکھ بھال کرنے والے دہقانوں نے حیرت بھری نظروں سے ہمارے قافلے کو دیکھا اور ہم کھیتوں کے بعد ایک بڑے سنگی مکان میں سے گزرتے ہوئے اس میدان میں پہنچ گئے جہاں تین صاف ستھری جیپیں پہلے سے تیار کھڑی تھیں۔

قندوز خان نے اپنے خچر کو آزاد کرتے ہی وہاں موجود لوگوں سے پوچھ گچھ شروع کر دی پھر اس کے معائنے کے بعد دو گاڑیوں کے انجن چلا دیے گئے۔

"کیا جاتے ہوئے کچھ دیر کے لیے یہاں نہیں رکو گے؟" قندوز خان کو فوری روانگی پر آمادہ پا کر میں نے پوچھا۔

"شاید تم اس طوفانی برسات کو بھول گئے جس نے آتے ہوئے تمہیں رکنے پر مجبور کر دیا تھا۔" وہ ہنس کر بولا "تم چاہو تو ہم رک سکتے ہیں لیکن یہاں سے جلد از جلد نکلنا ہی بہتر ہوگا۔ ابھی تیز اور چمک دار دھوپ نکلی ہوئی ہے لیکن ان پہاڑوں میں موسم کا کوئی بھروسا نہیں ہوتا۔ گاڑیوں میں خورد و نوش کا سامان موجود ہے۔ بےفکری سے راستے میں کھاتے پیتے سفر کریں گے۔"

میں نے ہتھیار ڈال دیے اور ہم لوگ جیپوں میں سوار ہونے لگے۔ اس بار صرف قندوز خان ہی اردو بول اور سمجھ سکتا تھا اور بدقسمتی سے وہ بھی بے تُکی تھا۔ بقیہ چار آدمی اردو سے نابلد تھے۔ اس وجہ سے زنیب وہی رقت جو آنے ہوئے تھی۔ یعنی ایک گاڑی میں غزالہ اور سلطان شاہ کے ساتھ تین سپاہی تھے اور دوسری جیپ میں میرے اور ویرا کے علاوہ قندوز خان اور ایک شنگاری تھا۔ ہماری جیپ کی ڈرائیونگ سیٹ قندوز خان نے سنبھال لی تھی۔

ہم وہاں سے روانہ ہوئے تو زرافے کی گردن کی طرح اوپر اٹھی ہوئی پہاڑی ہمارے سروں پر موجود تھی۔ درے سے کچھ آگے نکلنے کے بعد قندوز خان نے جیپ کا انجن بند کر دیا۔ واپسی کے سفر میں وہ لوگ ڈیزل کی بچت کے لیے یہی طریقہ استعمال کرنے کے عادی تھے۔ ڈھلان اتنی زیادہ تھی کہ راستے کی ناہمواری اور رکاوٹوں کے باوجود، رفتار پر قابو رکھنے کے لیے جابجا بریک استعمال کرنے پڑتے تھے۔ انجن کے شور سے عاری، قدرتی ماحول میں سفر بہت خوشگوار اور فرحت بخش محسوس ہو رہا تھا۔

خطرناک اور پر پیچ راستوں پر ہم نے چند میل ہی طے کیے ہوں گے کہ اچانک فضا میں کسی نقارے کی ماتمی سی آواز کی بازگشت سنائی دینے لگی اور قندوز خان نے اضطراری طور پر یک لخت جیپ ایک طرف روک لی۔

"کیا بات ہے؟ رک کیوں گئے؟" میں نے کسی انجانے خوف کے زیر اثر سوال کیا۔

"رکنا ہی پڑے گا۔ ہو سکتا ہے کہ واپس لوٹنا پڑے۔" وہ کھوئی کھوئی آواز میں بولا "یہ گالان کے ماتمی نقارے کی گونج ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ وہاں کوئی المناک سانحہ رونما ہو گیا ہے۔"

اس کی زبان سے وہ بری خبر سن کر میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ مجھے پہلا خیال یہی آیا کہ شاید ہمیں رخصت کرنے کے لیے جمع ہونے والے ہتھیار بند شنگاریوں نے سردار صبغت اللہ کو مار دیا ہے یا اس کے خلاف بغاوت کر دی ہے اور بازی دوبارہ پائندہ گل کے حامیوں کے ہاتھ میں آ گئی ہے۔ ہمارے لیے وہ اندیشہ بہت ہولناک تھا۔

اقتدار کی جنگ میں ایک بار خون بہہ نکلے تو وہ بار بار اپنا رنگ دکھاتا ہے۔ شاید پائندہ گل اور اس کے وفاداروں کا خون بھی گالان کے باسیوں سے اپنا خراج لے رہا تھا۔

☆☆☆

قندوز خان نے فوراً ہی جیپ کنارے سے لگا کر کھڑی کر دی تھی۔ پیچھے آنے والی جیپ کے ڈرائیور نے اس کی تقلید کی تھی۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے گالان کے ماتمی نقارے کی ماتمی گونج سن لینے کے بعد سفر موقوف کرنے کا تعلق بھی ان کی کسی قدیم روایت سے تھا۔

"تو کیا اب ہم واپس گالان جائیں گے؟" میں نے وحشت زدہ آواز میں اس سے پوچھا۔

"فی الحال کچھ نہیں کہا جا سکتا۔" اس نے مغموم انداز میں اپنا سر ہلاتے ہوئے کہا۔ "لیکن یہ بات طے ہے کہ کوئی فیصلہ ہونے سے پہلے ہم یہاں سے آگے نہیں جا سکیں گے۔ رہا گالان واپسی کا راستہ، تو وہ اب بھی کھلا ہوا ہے۔ ہم اسی لیے واپس لوٹ سکتے ہیں۔"

"تم نے کیا سوچا ہے؟" دریا نے اضطرار کے عالم میں سوال کیا۔ "اس مختصر سے کارواں میں فیصلہ کرنے کا اختیار صرف تم ہی کو حاصل ہے۔ باقی سب لوگ تمہارے حکم کی تعمیل کریں گے۔"

"میں انتظار کروں گا۔" اس نے گہری نظروں سے دریا کی طرف دیکھنے کے بعد گمبھیر آواز میں کہا۔ اس وقت قندوز خان کی چمکیلی آنکھوں میں دل توڑنے والی افسردگی پھیلی ہوئی تھی۔

"انتظار...... آخر کس کا انتظار؟" دریا جلد از جلد سب کچھ جان لینے کے لیے بے تاب تھی۔ اس نے گردن تان کر تیکھی نظروں سے قندوز خان کو باقاعدہ گھورنا شروع کر دیا تھا۔

"گالان کی بلندی سے جب نقارے کی ایسی کرناک چیخ بلند ہوتی ہے تو جو جہاں اور جس حال میں ہے، اسی حال میں ٹھہر جاتا ہے یا پھر واپس گالان کی طرف چل دیتا ہے۔ یہ ہو ہی نہیں سکتا کہ نقارۂ مرگ کی سوگوار آواز سن لینے کے بعد کوئی بھی مسافر اپنا سفر جاری رکھ سکے۔ ایسے مسافروں کی آگاہی کے لیے گالان سے قاصد دوڑائے جاتے ہیں جو راستے میں رکے ہوئے مسافروں کا تجسس دور کر کے انھیں پوری بات سے آگاہ کرتے ہیں۔ اس کے بعد مسافروں کی اخلاقی ذمے داری ختم ہو جاتی ہے۔ پوری بات جان لینے کے بعد وہ واپس لوٹیں یا اپنی منزل کی طرف بڑھ جائیں، اس کا انحصار ان کے جذباتی ردِعمل پر ہوتا ہے۔ میں یہاں رک کر گالان کے قاصد کا انتظار کروں گا۔ گالان والوں کو معلوم ہے کہ ہم ابھی جلدی نقارے کی بازگشت سے دور نہیں نکل سکے ہوں گے۔"

اسی لیے غزالہ بھی پچھلی جیپ سے اتر آئی۔ اسے دیکھ کر ہم سب بھی ناہموار اور سنگلاخ زمین پر اتر گئے۔ دوسری جیپ بھی رفتہ رفتہ خالی ہو رہی تھی۔

"یہ کیا ہو رہا ہے؟ وہ آواز کیسی تھی؟ ہم اس ویرانے میں کیوں رک گئے ہیں؟" اس نے آتے ہی سہمی سہمی آواز میں بیک وقت کئی سوال داغ دیے۔ وہ بہت ہراساں نظر آ رہی تھی۔

"تسلی رکھو، کچھ نہیں ہوا۔" میں نے اس سے نرمی سے کہا پھر دریا سے مخاطب ہو گیا۔ "تم غزالہ اور سلطان شاہ کو ایک طرف لے جا کر پوری صورت حال سمجھا دو۔ مجھے قندوز خان سے کچھ سمجھنے دو۔"

"تم لوگوں کو فکر مند ہونے کی ضرورت نہیں۔" قندوز خان نے لقمہ دیا۔ "یہ خالص ہمارا اندرونی معاملہ ہے۔ تم پر زیادہ سے زیادہ یہ اثر پڑ سکتا ہے کہ سوگ کی وجہ سے تمہاری روانگی دس پانچ روز کے لیے ملتوی ہو جائے۔ اس سے زیادہ کچھ نہیں ہو گا۔ تھوڑی دیر میں پوری بات سامنے آ جائے گی۔"

روانی راداشت میں شاید وہ ٹھیک ہی کہہ رہا تھا لیکن مشکل یہ تھی کہ ہم چاروں کو شنگاریوں کے سیمابی مزاج اور ان کے موجب طور طریقوں سے وحشت ہونے لگی تھی اور ہم مزید ایک لمحے کے لیے بھی اس ماحول میں واپس لوٹنے کے لیے تیار نہیں تھے۔

"کہیں ایسا تو نہیں کہ ہمیں رخصت کرنے کے بہانے 'پاشندہ گل' کے حامیوں نے پیچھے جا کر جوابی بغاوت کر دی ہو؟" میں نے بچھو کے زہریلے ڈنک کی طرح اپنے ذہن میں چبھنے والے خوف کو الفاظ کی شکل میں ڈھال دیا۔ "اور اب وہاں پھر خون بہنا شروع ہو گیا ہو۔"

"شنگار وادی میں ایسی بغاوت کا تصور ہی نہیں ہے۔" اس نے گہری سنجیدگی سے کہا۔ "دو افراد یا گروہوں میں اختلاف ہو جائے تو وہ للکار کر ایک دوسرے پر وار کرتے ہیں۔ چوری چھپے وار کرنا شنگاریوں کی مردانگی کی توہین ہے۔ یہ خیال اپنے ذہن سے بالکل نکال دو۔ تمہیں یاد نہیں کہ پاشندہ گل کے رفاداروں سے ٹکر لینے سے پہلے 'کشتوں' والوں نے ساری رات انھیں خبردار کیا اور بھرپور تیاری کا موقع دیا تھا؟"

"پھر وہ حادثہ کیا ہو سکتا ہے؟ ہمارے نکلتے ہی گالان میں کون سی بلا آ گئی؟" میرا لہجہ الجھن آمیز تھا۔

"اپنے ذہن پر بلاوجہ زور نہ دو۔ اس انداز میں نقارہ اسی وقت بجایا جاتا ہے جب کسی کی موت واقع ہو جائے۔ دیکھنا یہ ہے کہ وہاں کون مرا ہے۔ اگر وہ سردار صبغت اللہ ہے تو ہمیں فوراً لوٹنا ہو گا اور اس کا سوگ ختم ہونے سے پہلے کسی سفر کا آغاز نہیں کیا جا سکے گا۔"

میں اس کی بے پروایانہ گفتگو پر حیران رہ گیا۔ "کیوں بدشگونی کی باتیں کر رہے ہو؟"

"کیسی بدشگونی؟" اس نے آنکھیں نکال کر مجھ سے زیادہ حیرت سے پوچھا۔

"خدا سردار صبغت اللہ کو لمبی زندگی دے۔ تمہیں ایسی بات نہیں کرنی چاہیے۔"

"کسی کو کتنی بھی زندگی ملے، آخر کار ایک دن مہلت پوری ہو ہی جاتی ہے۔ جو چیز اتنی اٹل اور برحق ہے، اس کا ذکر بدشگونی کیسے کہلا سکتا ہے؟ اس معاملے میں ہم لوگ توہم پرست نہیں ہیں۔"

زندگی اور موت اللہ کے حکم سے ملتی ہے۔ بائندہ گل اپنی ہزار خواہشوں کے باوجود جنت گل کو نہیں مار سکا کیونکہ قدرت کو اسے بار اپنیوں کی بھو بنانا تھا۔ وہ خود زندگی کی آرزو اپنے دل میں لیے مر گیا۔ جن معاملات میں انسان اتنا حقیر اور بے بس ہو وہ میرے ایک دو جملوں سے بدل نہیں سکتے۔ گالان میں شٹ مرتا تھا وہ مر چکا۔ اس حقیقت کو کوئی نہیں بدل سکتا۔"

"مجھے خوشی ہے کہ بعض معاملات میں تم اتنے روشن خیال ہو۔" میں نے طنز سے کہا۔ "بدروحوں سے اس قدر دہشت زدہ رہتے ہو کہ اپنے مُردوں کے پیٹ چیر کر بالکل خالی کر دیتے ہو تاکہ بھوکی بدروحیں خوراک کی تلاش میں وہاں نہ گھس بیٹھیں۔"

"اس وقت اس معاملے کا کیا ذکر تھا؟" وہ مجھ پر آنکھیں نکال کر غیر دوستانہ انداز میں غرایا۔

"توہم پرستی کی بات ہو رہی تھی نا۔" میں نے جلدی سے کہا۔

"اور گالان میں ایک مُردہ بھی تیار ہے۔" اس کی زبان سے اپنے شبہات کی تردید سن لینے کے بعد میرا ذہن ہلکا ہو چکا تھا۔

"شہروں کا ماحول ہی ایسا ہے کہ وہاں کی رنگینیوں اور چکاچوند میں آدمی اس طرح ڈوبا رہتا ہے کہ اسے سامنے کی بہت سی باتیں نہیں سجھائی دیتیں۔" وہ ناراض لہجے میں بولا۔ "روا روی دو چار کرنے کے قابل بھی نہیں رہتا۔ چوری، ڈاکے اور رشوت سے مال جمع کرکے اس پر اتراتا پھرتا ہے اور جان کو کوئی روگ لگتا ہے تو اسے اپنی بد معاشیوں کی سزا سمجھ کر کبھی توبہ کرنے کے بجائے بدنسلی ڈاکٹروں کے پیچھے خوار ہوتا پھرتا ہے۔ وہاں جا کر ہم لوگ بھی اسی رنگ میں رنگ جاتے ہیں لیکن اپنی مٹی میں پہنچتے ہی میں سوچنے پر مجبور ہو جاتا ہوں کہ شہروں پر جو آفتیں اور بلائیں نازل ہوتی رہتی ہیں، ان کا سبب وہی بدروحیں ہیں جو تمہارے مُردوں کے گندے پیٹ میں پناہ لیتی ہیں۔ جس دن تم لوگوں نے تدفین سے پہلے اپنے مُردوں کے پیٹ چاک کرکے صاف کرنے شروع کر دیے، شہروں میں سکون کا دور دورہ ہو جائے گا اور لوگ ایک دوسرے کے دکھ درد کو اپنے دل کی گہرائیوں میں محسوس کرنے لگیں گے۔"

اس کا یقین اس علاقے کے پہاڑوں کی طرح راسخ تھا۔ اس کی سنجیدگی کو دیکھتے ہوئے میں نے اس کا مضحکہ اڑانے کا ارادہ ترک کر دیا اور ایک چٹان پر ٹک کر سگریٹ سلگانے میں مصروف ہو گیا۔

"ہمیں اس نحوست سے کب نجات ملے گی؟" تھوڑی دیر بعد یا غزالہ تیوروں کے ساتھ میرے سر پر آ موجود ہوئی۔ "وہاں جو کچھ بھی ہوا ہو، ہمیں اس سے کیا لینا......؟ ہم نے ایک بار گالان کو الوداع کہہ دیا ہے تو ہم اپنا سفر جاری کیوں نہیں رکھ سکتے؟ مجھے تو ایسا لگ رہا ہے جیسے یہ لوگ ایسے ہی بہانوں سے ہمیں روکتے رہیں گے اور پھر ہماری کسی بات پر مشتعل ہو کر ایک دن ہمیں مار دیں گے۔"

"تمہارا اعتراض بہت معقول ہے۔" میں نے اسے نارمل کرنے کے لیے اشتعال انگیز مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "لیکن یہاں رکنے کا فیصلہ میرا نہیں، قندوز خان کا ہے۔ میں اس کی کھوپڑی میں اپنا تمہارا بھیجا نہیں ڈال سکتا۔"

"بھیجا نہیں ڈال سکتے لیکن شکریے کے ساتھ انہیں واپس تو لوٹا سکتے ہو۔" وہ دانت پیس کر بولی۔

"میں تمہارا مطلب نہیں سمجھ سکا۔" میں نے حیرت سے دیدے نچاتے ہوئے کہا۔ غنیمت یہ تھا کہ اس وقت سارے ہی شنگاری ہم سے دور سر جوڑے کھڑے تھے۔ شاید وہ سب مرنے والے کے کام کے بارے میں قیاس آرائیاں کر رہے تھے۔ ان میں صرف قندوز خان ہی اردو سمجھ سکتا تھا لیکن وہ بھی ہماری آوازیں نہیں سن سکتا تھا۔ دوسری طرف وہ ایک جیپ کے قریب سلطان شاہ کو گھیرا ہوا تھا اور وہ دونوں پورے انہماک کے ساتھ کسی بحث میں الجھے ہوئے تھے۔ اس وقت انہیں اپنے گرد و پیش کا بالکل ہوش نہیں رہا تھا۔

"میرا مطلب بہت سیدھا ہے لیکن اس وقت تم پر شنگاریوں کی اطاعت کا بھوت سوار ہے۔ تم میری بات نہیں سمجھ سکو گے۔ ہم دودھ پیتے بچے نہیں ہیں۔ یہاں سے چیغا سرائے تک کا ایک ہی راستہ ہے۔ جو ہم تلاش کر سکتے ہیں۔ ان سے کہو کہ ان کی بستی میں کوئی سوگ یا سانحہ ہو گیا ہے تو انہیں وقت بیکار کرنے کے بجائے فوراً اپنے لوگوں میں جانا چاہیے۔ بس وہ ایک گاڑی کی چابی ہمارے حوالے کر دیں۔ ہم خود یہاں سے نکل جائیں گے۔"

"ویری گڈ!" میں نے ستائشی نظروں سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "تم نے بہت دور کی بات سوچی ہے لیکن یہ بھول رہی ہو کہ ہماری منزل چیغا سرائے نہیں، کراچی ہے۔ ہمیں سفری دستاویزات کے بغیر افغانستان کے جنگ زدہ علاقے سے گزر کر دو سرحدیں عبور کرنی ہیں جن کے درمیان تو میزبلند واقع ہے مگر میں نے تمہاری تجویز نوٹ کر لی ہے۔ موقع ملنے پر میں اس سے ضرور استفادہ کروں گا۔"

"اگر ان لوگوں کی نیت ٹھیک ہے تو انہیں تمہاری تجویز قبول کر لینی چاہیے۔" غزالہ بدستور شکوک و شبہات میں مبتلا تھی۔ "ڈالروں کی صورت میں ہمارے پاس صبغت اللہ کی دی ہوئی خاصی بڑی رقم موجود ہے۔ ہم چیغا سرائے سے آگے کے سفر کے لیے بھی کوئی نہ کوئی بندوبست کر لیں گے۔ آج کل پاکستان اور افغانستان کی سرحد پر زیادہ دیکھ بھال نہیں ہوتی۔ سرحدی چوکیوں پر مامور فوجیوں کی نظروں میں آئے بغیر ہزاروں افغان باشندے اور کوچی روزانہ پاکستان سے آتے جاتے رہتے ہیں۔ ایسے ہی کسی قافلے کے ساتھ ہم بھی نکل جائیں گے۔"

پے در پے رکاوٹوں سے دل برداشتہ ہو کر اس نے شنگار دا سے نکل جانے کا ایک مکمل خاکہ سوچ لیا تھا اور اس پر فوراً ہی عمل

رد آمد کروانا چاہتی تھی۔ میں نے اس کے تیور دیکھتے ہوئے اسے ان باتوں سے آگاہ کرنا شروع کردیا جو دریا کے ذریعے اس کے علم میں نہیں آسکی تھیں۔

"ٹھیک ہے!" پوری صورت حال سے واقف ہونے کے بعد وہ ٹھنڈی پڑ گئی اور سکون سے بولی۔ "تھوڑی دیر تک انتظار کرنے میں کوئی مضائقہ نہیں ہے۔ قاصد کے آجانے کے بعد اگر وہ واپس لوٹنے کا عندیہ دے تو تم میری تجویز پیش کردینا۔ میں محسوس کررہی ہوں کہ یہ لوگ اندر سے اتنے سیدھے اور مخلص نہیں ہیں جتنا بننے کی کوشش کرتے ہیں۔ ان کی نیت میں کہیں نہ کہیں کوئی نہ کوئی کھوٹ ضرور موجود ہے۔ ہمیں کوئی بڑا خطرہ مول لیے بغیر خوش اسلوبی کے ساتھ یہاں سے نکل بھاگنے کی فکر کرنی چاہیے۔"

"تم یہ باتیں کس بنا پر کہہ رہی ہو؟" میں نے حیران ہو کر پوچھا۔

"میری چھٹی حس کہہ لو۔" میں نے اس کی آواز سے فوراً ہی بھانپ لیا کہ وہ مجھ سے کوئی بات چھپانے کی کوشش کررہی تھی۔ میرے زور ڈالنے پر اسے زبان کھولنی ہی پڑ گئی۔

"میں اب بھی کہتی ہوں کہ خدا کرے میرے خدشات غلط ثابت ہوں لیکن موجودہ حالات میں، میں اپنے مشاہدے کو نظر انداز نہیں کرسکتی۔ جب صبغت اللہ نے دریا کو خلعت اور انعام سے نوازا تھا تو میں نے لمحہ بھر کے لیے اس کی آنکھوں میں عجیب سی حیوانی چمک دیکھی تھی۔ ایسی چمک جو بے بس شکار کو اپنی دسترس میں پاکر بلی کی آنکھوں میں نمودار ہوتی ہے۔ میں اسی وقت سے خیر کی دعائیں مانگ رہی تھی۔ مگر میں نے اپنی زبان بند رکھی ہوئی تھی۔ تم خود بتاؤ کہ اس حالت میں، میں ان خطکاریوں پر آنکھیں بند کرکے اعتبار کیسے کرسکتی ہوں؟"

غزالہ کی وہ باتیں سن کر میرے بدن میں سنسنی سی سرایت کرگئی۔ مجھے بے اختیار سردار صبغت اللہ کی وہ حریصانہ باتیں یاد آگئیں جو اس نے خیمے میں دریا کے بارے میں کی تھیں۔ میں نے اپنے ساتھیوں کو سرسری انداز میں ان باتوں سے آگاہ کردیا تھا۔ یہ جان لینے کے بعد کہ دریا کے وطن میں اس کا کوئی ہونے والا فرزند اس کی واپسی کا منتظر تھا، صبغت اللہ نے دریا یا فرزانہ کی ذات میں دلچسپی لینے کا سلسلہ ترک کردیا تھا اور اس بات نے ان تینوں کو مطمئن کردیا تھا کہ دریا ان لوگوں کے کسی جور و ستم کا نشانہ نہیں بنائی جائے گی لیکن غزالہ نے چند گھنٹے قبل کے مشاہدے کا ذکر چھیڑ کر اس خطرے کو ایک مرتبہ پھر تازہ کردیا تھا۔

"مجھے محسوس ہوتا ہے کہ صبغت اللہ کسی لومڑی کی طرح چالاک اور مکار ہے۔" غزالہ نے چند ثانیوں کے پُر تشویش توقف کے بعد اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا۔ "اس نے تم سے اپنی خواہش کا اظہار کیا تھا کہ خوش اسلوبی سے ایک ہونے والے فرزند کا مفروضہ گھڑ لیا اور اس نے فوراً ہی اپنی روایتی غیرت و حمیت کی بنا پر پسپائی اختیار کرلی۔ ان تمام باتوں نے دریا کو مطمئن کردیا ہے۔ شاید اسے خطرے کا ادراک بھی نہ ہو مگر میری چھٹی حس کسی انجانے خطرے سے خبردار کررہی ہے۔ تم یقین کرو کہ اس وقت دریا نے خلعت و انعام لیتے ہوئے پوری توجہ سے صبغت اللہ کی آنکھوں میں جھانک لیا ہوتا تو سب کچھ چھوڑ چھاڑ کر وہاں سے بگٹٹ بھاگ لی ہوتی۔"

"مجھے امید نہیں کہ صبغت اللہ ہمارے ساتھ کوئی کمینگی دکھائے گا۔" میں نے غزالہ کے قریب ہو کر مشفقانہ لہجے میں کہا۔ "لیکن پھر بھی ہم محتاط رہیں گے۔ میں کوشش کروں گا کہ ان لوگوں سے کسی حیلے بہانے سے ایک دو ہتھیار اور ان کے راؤنڈز حاصل کرلیے جائیں تاکہ برے وقت میں ہم اپنی حفاظت آپ ہی کرسکیں۔۔۔"

"مگر ان کے ارادے خطرناک ہیں تو یہ کسی قیمت پر ہمیں مسلح نہیں کریں گے۔"

"فیروز خان سے بات کرنے کے بعد ہی صورت حال واضح ہوسکے گی۔" میں نے اسے دلاسا دیتے ہوئے کہا۔ "جب تک ہم سرحد پار نہیں کرلیتے ہمیں چوبیس گھنٹے چوکنا رہنا ہوگا۔ رات میں بھی ہم چاروں باری باری جاگ کر پہرا دیں گے تاکہ بے خبری میں نہ مارے جائیں۔ ہم میں سے ہر ایک کو اپنی دو گھنٹے کی نیند کی قربانی دینی پڑے گی۔ میرا خیال ہے کہ اس طرح ہم کسی بھی امکانی خطرے کا موثر سدباب کرلیں گے۔"

غزالہ نے کچھ کہنے کے لیے منہ کھولا لیکن کا زبوں کی طرف دیکھ کر فوراً ہی خاموش ہوگئی۔

اُدھر سے دریا سلطان شاہ کے ساتھ تیزی سے ہماری طرف چلی آرہی تھی۔

"خدا خیر کرے!" میں آہستہ سے بڑبڑایا۔ "ان دونوں کے تیور اچھے نہیں ہیں۔"

غزالہ بے ساختہ ہنس پڑی۔ "یہ جب بھی ایک جگہ جمع ہوتے ہیں تو ایک دوسرے کی ٹانگ کھینچنے کی گھات میں لگے رہتے ہیں۔ اس وقت ان کی رفتار سے ظاہر ہورہا ہے کہ انہیں اپنا تنازع حل کرنے کے لیے کسی تیسرے فریق کی اشد ضرورت آن پڑی ہے۔ دونوں ہی کے منہ سوجے ہوئے ہیں۔"

"تم نے کچھ سنا؟" سلطان شاہ نے دور ہی سے الجھی اور بیزار تیز آواز میں کہا۔

"تم ہی کو سنانا پڑے گا۔" غزالہ نے ہنستے ہوئے کہا۔ "ان دونوں کی آوازیں ہم تک نہیں آرہی تھیں۔"

"ہم دونوں پر لعنت بھیجو!" دریا چڑچڑے لہجے میں بولی۔ "ہر وقت ہماری ہی نگرانی کرتی رہتی ہو۔ ہم ادھر سے آنے والی گاڑی کی آواز کا ذکر کررہے ہیں۔ غور کرو تو تم بھی یہ آواز سن سکتی ہو۔"

ہم سب نے خاموش ہو کر اپنے کان فضا پر لگا دیے۔ چند ہی لمحوں میں میں نے کسی دوڑتے ہوئے چوپائے کے سموں کی مدھم سی ابھرتی آوازیں سن لیں جو بتدریج قریب آتی جا رہی تھیں۔

"معلوم ہوتا ہے کہ کالان والوں کا خچر سوار قاصد قریب آ پہنچا ہے۔" میں نے آہستگی سے کہا۔ اس وقت تک شکاریوں نے بھی وہ آوازیں سن لی تھیں۔ ان میں سے ایک نے اپنے دہانے پر دونوں ہاتھ رکھ کر اونچی آواز میں کچھ کہا جیسے وہ اپنی آواز دور تک پہنچانا چاہتا ہو پھر وہ سب ہی گردنیں اچکا اچکا کر اس سمت میں دیکھنے لگے جدھر سے ڈھلان اتر کر ہم وہاں تک پہنچے تھے۔

"خدا کرے کہ کالان میں تمہاری کسی عزیز ہستی کی وفات نہ ہوئی ہو۔" میں نے قندوز خان کی پشت پر چپت لگا کر اپنی آواز کو قدرے گلوگیر بناتے ہوئے کہا۔

وہ چونک کر میری طرف گھوما اور گھورتے ہوئے بولا۔ "ابھی مرنے والے کا نام بھی معلوم نہیں ہوا ہے اور تمہاری آواز خوا مخواہ رندھی جا رہی ہے۔ کہیں تم اس طرح کوئی بدشگونی تو نہیں کرنا چاہتے؟"

"جسے مرنا تھا، وہ کالان کا نقارہ مرگ بجنے سے پہلے مر چکا ہے۔ زندگی اور موت خدا کی طرف سے ہوتی ہے۔ اس پر واویلا کرنا پرلے درجے کی حماقت ہے۔" میں نے اس کا برا تا جواب اسی پر لوٹاتے ہوئے کہا۔ "میری رندھی ہوئی آواز سے کالان میں کوئی نیا مردہ تو دریافت ہونے سے رہا۔ میرا دل آنے والے وقت کے تصور سے بھاری ہو رہا تھا....."

"آنے والے وقت میں تمہیں مقدر کی کون سی سیاہی نظر آ رہی ہے؟" اس نے میری بات کاٹ کر برہمی کے عالم میں سوال کیا۔ اس وقت اس کی تیوریاں یک بیک چڑھ گئی تھیں۔

"وہ تمہارا عزیز ہوا تو تم اسے مٹی دینے ضرور جاؤ گے اور ہمیں اسی مقام سے تمہیں الوداع کہنا پڑے گا۔"

"تو کیا تم ہمارے ساتھ کالان واپس نہیں جاؤ گے؟" اس نے حیرت سے پوچھا۔

"نہیں!" میں نے دردناک آواز میں کہا۔ "سردار صبغت اللہ نے ہمیں یہاں سے جانے کی اجازت دے دی ہے۔ ہم سفر کو نکل کھڑے ہوئے ہیں۔ اب ہم سفر ادھورا چھوڑ کر واپس گئے تو تم تصور نہیں کر سکتے کہ ہم کیسی کیسی دقتوں میں پڑ جائیں گے۔" اسی اثنا میں میرے تینوں ساتھی بھی قریب آ چکے تھے۔ میں نے ان کی طرف اشارہ کرتے ہوئے اپنی بات جاری رکھی۔ "میں ان توہمات پر یقین نہیں رکھتا مگر میری زوجہ اور اس کے بھائی کو دنیا کی کوئی طاقت قائل نہیں کر سکتی۔ ان دونوں کو پورا یقین ہے کہ سفر ادھورا چھوڑنے والوں کو کالا ناگ ڈس لیتا ہے یا پھر خونی چمگادڑیں ان کے حلقوم کو ادھیڑ کر رکھ دیتی ہیں۔"

"بس..... واپسی کا نام بھی نہ لینا۔" سلطان شاہ نے میرے خاموش ہوتے ہی خوف زدہ آواز میں ٹکڑا لگایا۔ "بھائی قندوز ان باتوں کو اچھی طرح سمجھتا ہے۔ کالان کی بدروحیں تو مُردوں کے پیٹ میں ٹھکانا بناتی ہیں مگر خونی چمگادڑیں زندہ انسان کے زخموں سے خون کی دھاریں بہا ڈالتی ہیں۔ کالان میں تو ویسے بھی کالی چیلیں پلی ہوئی ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ وہی آزاد ہو کر ہم پر حملہ آور ہو جائیں۔"

"تم لوگ عجیب باتیں کر رہے ہو۔" قندوز خان زوردار ہنسی کے ساتھ بولا۔ "شہر والوں کی زبان سے میں پہلی بار اس قسم کی باتیں سن رہا ہوں..... میں تمہیں واپس چلنے پر مجبور نہیں کروں گا۔"

"تم بہت اچھے آدمی ہو۔" سلطان شاہ بے ساختہ اس سے بغل گیر ہو گیا۔ "یہ عجیب باتیں نہیں ہیں۔ دنیا کے ہر شہر اور ویرانے میں خبیث روحوں اور پلید آسیبوں کا وجود ہوتا ہے۔ عقل مند لوگ ان نادیدہ قوتوں سے کوئی نقصان اٹھائے بغیر ان پر یقین رکھتے ہیں۔ جو احمق ان کا مذاق اڑاتے ہیں ان کا حشر خراب ہوتا ہے۔ ان کے سروں پر عمر بھر بدروحوں کے نحوست انگیز سائے طاغوتی ناچ ناچتے رہتے ہیں....."

"بس..... بس کرو، بھائی سلطان شاہ!" قندوز خان نے کپکپاتی ہوئی آواز میں اسے خاموش کرا دیا۔ "تم بلاوجہ مجھے ڈرائے دے رہے ہو۔ ہم لوگ بہت بے جگر اور حوصلہ مند ہیں مگر ایسی باتوں سے ڈرتے ہیں۔ ہوا سے کون لڑ سکتا ہے؟ مقابلہ اسی وقت ہو سکتا ہے جب دشمن سامنے ہو اور نظر آ رہا ہو۔"

"کبھی کبھی بدروحیں انسانی روپ دھار کر سامنے بھی آ جاتی ہیں۔ تم اس وقت اپنا شوق..... پورا..... " سلطان شاہ کی آواز حلق ہی میں گھٹ کر رہ گئی کیونکہ قندوز خان نے اپنی چوڑی ہتھیلی سے اس کا دہانہ پوری قوت سے دبوچ لیا تھا۔

"اب اس بارے میں اپنے منہ سے ایک لفظ بھی نہ نکالنا۔" وہ سلطان شاہ کے دہانے سے ہاتھ ہٹائے بغیر پھنسی پھنسی آواز میں غرایا۔ "تم نے زبان کھولی تو میں تمہارا ٹیٹوا دبا دوں گا۔"

سلطان شاہ نے اثبات میں سر ہلا دیا۔ اس کی آنکھوں میں اب بھی تحیر بھری تھی۔

"دو چار جھٹکے اور بھی دے دو!" میں نے آہستگی سے کہا۔ "برے وقت میں دل کو ڈھارس رہے گی۔"

قندوز خان نے مجھ سے برے وقت کی کوئی وضاحت طلب کیے بغیر اپنے شانے سے لٹکی ہوئی کلاشنکوف اتار کر میری طرف اچھال دی۔ اس میں نیا راؤنڈز والا بڑا میگزین چڑھا ہوا تھا۔

ہماری گفتگو شکاریوں کی سمجھ سے باہر تھی۔ انہیں معلوم تھا کہ ہم ان کے سردار کے معزز مہمان تھے۔ اس لیے انہوں نے ہمیں ہمارے حال پر چھوڑ کر قدرے فاصلے پر اپنی منڈلی جمالی تھی اور بڑی بے تابی کے ساتھ کالان سے آنے والے قاصد کے

نمودار ہونے کا انتظار کر رہے تھے۔

قندوز خان غیر مسلح ہونے کے بعد ہونٹوں ہی ہونٹوں میں کچھ بڑبڑا رہا تھا۔ میں یہ سوچ کر کہ وہ خود کو بد روحوں کے کسی ممکنہ عتاب سے محفوظ رکھنے کے لیے کوئی دعا یا وظیفہ پڑھ رہا ہوگا' اپنے دل ہی دل میں ہنسے بغیر نہ رہ سکا۔ مبشر اور سلطان شاہ کی فی البدیہہ گفتگو نے اس بے چارے کے ذہن کو اس بری طرح ماؤف کیا تھا کہ اس نے کوئی چون وچرا کیے بغیر اپنی کلاشنکوف تک میرے حوالے کردی تھی۔

میں نے کلاشنکوف اپنے شانے سے لٹکاتے ہوئے' معنی خیز نگاہوں سے غزالہ کی طرف دیکھا تو وہ ننگاریوں کی طرف سے اپنی بدگمانی پر نادم نظر آرہی تھی۔ اس کی ایک مضبوط دلیل یہ تھی کہ ننگاری ہم لوگوں کے بارے میں نیک ارادے نہیں رکھتے تھے اس لیے وہ ہمیں کسی بھی قیمت پر مسلح کرنے کا خطرہ مول نہیں لیں گے قندوز نے اپنی بھری ہوئی کلاشنکوف میرے حوالے کرکے غزالہ کی اس دلیل کی نفی کردی تھی۔

چند منٹ بعد اوپر کے ایک موڑ پر ایک خچر سوار ننگاری نمودار ہوا۔ اسے دیکھتے ہی قندوز خان کے ساتھی جوش و خروش سے اپنے ہاتھ فضا میں لہرانے لگے۔ قندوز خان نے اپنے حلق سے ایک عجیب سی آواز نکال کر ان کے غیر مفدی اشاروں کا جواب دیا اور ڈھلان کے پرخطر ہونے کے باوجود اپنے خچر کی رفتار تیز کردی اور نکتے ہی خچر نے اپنی رفتار بڑھائی' پھر شاید اس کا سم کسی ڈھیلے پتھر پر پڑا اور وہ پھسلا اور خچر بری طرح لڑکھڑا کر رہ گیا۔ میرا سانس چند ثانیوں کے لیے سینے ہی میں رک گیا۔ اگر اس بلندی پر خچر اپنا توازن کھو بیٹھتا تو اپنے سوار سمیت' کسی گیند کی طرح گہری کھائیوں میں لڑھکتا چلا جاتا۔

اس جھٹکے کے نتیجے میں' خچر کی حیوانی جبلت نے اسے سست روی پر مجبور کردیا۔ اس خطرناک پتھریلی ڈھلان پر تیز رفتاری' کشش ثقل کے ساتھ مل کر کربناک موت کا سبب بن سکتی تھی۔

گالان سے پیغام لانے والا بتدریج نزدیک آتا جارہا تھا۔ خچر نے ایک جھٹکا کھانے کے بعد خود کو سنبھال لیا تھا لیکن شاید قسمت والے کے ستارے گردش میں آچکے تھے۔ وہ ہم لوگوں سے بمشکل چند سو فٹ دور رہا ہوگا۔ ہمارے اور اس کے درمیان ایک سیدھی ڈھلان حائل تھی جس پر خچر دوڑتا چلا آرہا تھا۔ دیکھتے ہی دیکھتے خچر کا اگلا پیر اس بری طرح رپٹا کہ پھر وہ سنبھل ہی نہ سکا۔

ننگاری اس کی پشت سے اچھل کر دور جا گرا۔ فضا خچر کی بھیانک چیخوں سے لرز اٹھی۔ وہ بہت تیزی کے ساتھ داہنی جانب کی کھائی کی طرف لڑھکتا ہوا ہماری نظروں سے اوجھل ہوگیا اور اس کی دردناک آوازیں گہری کھائی سے نیچے ہی نیچے اترتی چلی گئیں۔

خچر کی لرزہ خیز چیخوں کے ساتھ ہی وزنی پتھروں کے نیچے لڑھکنے اور درختوں کے ٹوٹنے کی آوازیں اتنی پُرشور تھیں کہ کچھ دیر کے لیے نوواردننگاری کی چیخیں اس میں دب کر رہ گئیں۔ مگر پھر سب ہی کو بیک وقت ہوش آیا کہ سواری کو اب اندھی کھائیاں نگل چکی تھیں لیکن سوار کو ادھر گرنے سے بچایا جاسکتا تھا۔ ننگاریوں کے ساتھ ہی ہم چاروں نے بھی کھائی کے کنارے کنارے' اوپر کی طرف دوڑنا شروع کردیا۔

بدنصیب قاصد کی راہ میں کوئی ایسی رکاوٹ نہیں تھی جو اسے سہارا دے سکتی۔ وہ سنگلاخ راستے پر پتھروں میں لڑھکتا اور خون میں لتھڑا ہوا' آہستہ آہستہ کھائی کے رخ پر جارہا تھا۔ قندوز خان زور لگا کر سب سے آگے نکل گیا۔ اس نے عین اس وقت لہولہان قاصد کی لمبی قمیض کا لہراتا ہوا دامن تھاما' جب اس کی ٹانگیں کھائی کی فضا میں معلق ہوچکی تھیں۔ اس کا نیچے جاتا ہوا' ریو ہیکل وجود ایک جھٹکے سے فضا میں ٹھہر گیا مگر وہ جھٹکا اتنا پرزور تھا کہ قندوز خان کے قدم اپنی جگہ سے ہل کر رہ گئے۔

وہ بہت نازک مرحلہ تھا۔ قندوز خان اس کا دامن تھامے رہتا تو لڑکھڑا کر خود بھی اسی کے ساتھ کھائی میں گر جاتا اور اگر دامن چھوڑ دیتا تو دنیا کی کوئی طاقت اس ننگاری کی ہڈیوں کو ریزہ ریزہ ہونے سے نہیں بچاسکتی تھی۔ وہ ایک سیکنڈ کا بس ہزارواں حصہ تھا' جو فیصلہ کن ثابت ہوتا اور اسی قلیل سی مہلت میں کئی ننگاریوں نے اپنے زخمی قاصد کے بال اور بازو تھام لیے۔ وہ ہر قیمت پر اسے بچانا چاہتے تھے۔ اس لیے جس کا جہاں ہاتھ پڑا اس نے زخمی کے بدن کا وہی حصہ گرفت میں لے لیا اور پھر ان سب نے خون آشام درندوں جیسی ایک آواز غرابٹ کے ساتھ زخمی کو کھائی کے سرے سے دور کھینچ لیا۔

اعصاب شکن لمحات گزر گئے لیکن سب خاموش کھڑے ہانپتے رہے۔ سب کی نگاہیں نوارد کے جسم پر مرکوز تھیں۔ ناہموار اور نوکیلے پتھروں سے بھری ہوئی ڈھلان پر لڑھکنے کی وجہ سے اس کے چہرے سمیت پورے بدن پر گہرے زخم آئے تھے جن سے خون جاری تھا۔ شاید اس کی ہڈیاں بھی شدید ضربات آئی تھیں کیونکہ وہ بظاہر تو تمہیں سو مرے ہوئے' بے ہوش پڑا ہوا تھا مگر مشینی انداز میں کراہے جارہا تھا۔

قندوز خان نے زمین پر بیٹھ کر اسے ہلایا جلایا لیکن اس کی بے ہوشی دور کرنے میں کامیاب نہیں ہوسکا۔ آخرکار اس نے اپنے آدمیوں کی طرف مڑ کر مقامی بولی میں کچھ کہا اور دو ننگاری دوڑتے ہوئے' جھیلوں کی طرف اترتے چلے گئے۔ بقیہ لوگ وہیں رک کر زخمی کو ہوش میں لانے کی کوششیں کرنے لگے۔

میرے لیے وہ صورت حال تشویش ناک اور مایوس کن تھی زخمی قاصد سے تمام تر انسانی ہمدردی ہونے کے باوجود میرے دل میں شدت سے یہ آرزو مچل رہی تھی کہ اسے مرنا ہو تو وہ ضرور مرجائے لیکن قدرت اسے اتنی مہلت ضرور دے کہ وہ گالا

سے لانے والا پیغام قندوز خان کو سنا سکے۔ وہ پیغام جسے بغیر موت کی وادیوں میں اتر جاتا تو ہمیں لامحالہ قندوز خان کے ساتھ گالان کی طرف جانا پڑتا اور ایک بار وہاں پہنچنے کے بعد کچھ نہیں کہا جا سکتا تھا کہ سردار صبغت اللہ کب ہمیں دوبارہ واپسی کی اجازت دے گا۔

دونوں تیتیں اس مقام پر آنے تک بھی بے ہوش شنگاری کو ہوش نہیں آسکا۔ آخر کار قندوز خان نے اپنے ساتھیوں کو کوئی ہدایت دی۔ وہ ٹل کر اسے زمین سے اٹھا رہے تھے تو وہ ہماری طرف مڑ کر افسردہ انداز میں بولا۔ "ہمارے سامنے واپسی کے علاوہ کوئی چارہ نہیں ہے۔ ہمیں کچھ نہیں معلوم کہ گالان میں کس کی موت ہوئی ہے۔ قاصد خبر سنانے سے پہلے ہی بری طرح زخمی ہو کر بے ہوش ہو چکا ہے۔ اس کی جان بچانے کے لیے طبی امداد بہت ضروری ہے۔ ہم فوراً گالان کی طرف لوٹ رہے ہیں۔"

میں نے کچھ کہنے کے لیے لب کھولے ہی تھے کہ زخمی کو اٹھانے والے شنگاریوں کی طرف سے ایک غلغلہ بلند ہوا۔ معلوم ہوا کہ بے ہوش قاصد ہوش میں آچکا تھا اور قندوز خان سے بات کرنے کا خواہاں تھا۔

قندوز خان لپک کر اس جیپ کے قریب پہنچ گیا جس کے عقبی حصے میں زخمی کو ڈالا گیا تھا۔

بند ہنی باڈی والی جیپ کے عقبی حصے میں زیادہ جگہ نہیں تھی۔ وہاں شنگاریوں کی بھیڑ لگی ہوئی تھی۔ ہم چاروں صبر اور اطمینان سے الگ کھڑے وہ تماشا دیکھتے رہے۔

شنگاری خاموش تھے۔ ان کی غیر فطری خاموشی سے فضا بوجھل اور سنسنی خیز ہو گئی تھی۔ پھر اس سکوت میں زخمی قاصد کی اٹکی اٹکی اور مجروح آواز ابھرنے لگی۔ میں نے اس کے ہر لفظ پر کان جمائے ہوئے تھے۔ ہر چند کہ اس کی زبان میرے لیے قابل فہم نہیں تھی لیکن پھر بھی میں نے اس کے ٹوٹتے ہوئے سانسوں سے ابھرتے ہوئے جنت گل کے الفاظ سن لیے۔ جو کچھ ہوا تھا' اس کا جنت گل کی ذات سے کوئی نہ کوئی تعلق ضرور تھا۔

سرکشی اور بغاوت' جنت گل کی سرشت میں داخل تھی۔ اس نے جرگے کے دوران میں بھی کسی کا لحاظ کیے بغیر ایک شنگاری کو اپنی آتشِ انتقام کا نشانہ بنا ڈالا تھا۔ مجھے پہلا خیال یہی آیا کہ شاید جنت گل نے اشتعال کے عالم میں کسی شنگاری کو موت کے گھاٹ اتار دیا تھا۔

میرا ذہن اسی ضدی اور منہ زور لڑکی کی ذات میں الجھ گیا۔ اپنے مخصوص پس منظر کی وجہ سے اس کا کردار بہت الجھا ہوا تھا۔ وہ اپنے وجود کی تمام نرم دل فریبی اور رعنائی کے باوجود' فریق ثانی کو کسی بھی وقت ششدر کر دینے کی منفی صلاحیتوں سے مالا مال تھی۔ اگر اس نے بارانغاب کی حویلی میں پہنچتے ہی کسی کو جان سے مار ڈالا تھا تو اس کا مستقبل خبر بخیبی ہو چکا تھا۔ سردار صبغت اللہ کی اسے بھو

ملانے کی خواہش اپنی جگہ پر تھی لیکن ایک قاتل کے لیے شنگارا ربلی کا مجوزہ قانون یقیناً سخت رہا ہوگا۔ ارسلا خان کی منکوحہ کے طور پر نامزدگی کے بعد جنت گل غیر نہیں رہی تھی' صفائی ہو گئی تھی۔ مجھے بتایا گیا تھا کہ جب بھی ظالم اور مظلوم' دونوں صفائی ہوں تو داری کا جرگہ عموماً انصاف سے کام لیتا تھا۔ کیا جنت گل کو قتل کے جرم میں سزائے موت سنا دی جائے گی؟ میرے ذہن پر وہ سوال رہ رہ کر ہتھوڑے برسانے لگا۔

میں نہ جانے کتنی دیر تک ان ہی خیالوں میں ڈوبا رہا۔ میں اس وقت بری طرح چونکا جب شنگاریوں نے یک بیک بلند آواز میں... انا للہ وانا الیہ راجعون کے قرآنی الفاظ ادا کیے۔

"کیا وہ مر گیا؟" میں نے خاص طور پر کسی کو مخاطب کیے بغیر اضطرار کے عالم میں پوچھا۔

قندوز خان دل گرفتہ انداز میں ہماری طرف گھوما۔ اس کی آنکھوں میں سارے جہاں کا کرب سمٹ آیا تھا۔ اس نے سرد اور گمبھیر آواز میں کہا۔ "ہاں! فرشتہ گل کی روح قفسِ عنصری سے پرواز کر چکی ہے۔ اب کا دم اپنے فرض کی ادائیگی میں اٹکا ہوا تھا۔ جنت گل کی خودکشی کی خبر سنانے کے بعد وہ سکون سے مر گیا۔"

ہم سب کے لیے وہ خبر ایک صدمے سے کم نہیں تھی۔ ہم چاروں نے ہی بیک آواز سوال کیا۔ "کیا جنت گل نے خودکشی کر لی؟" پھر میں نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے پوچھا۔ "یہ واقعہ کب اور کیسے ہوا؟"

"اس نے زرابنے کی گردن جیسی پہاڑی سے نیچے درے میں کود کر جان دے دی۔" قندوز خان نے معذرت خواہانہ لہجے میں کہا "گالان سے نقارہ بجا کر اسی کی موت کا اعلان کیا گیا تھا۔ فرشتہ گل اس سے زیادہ کچھ نہیں بتا سکا۔ موت نے بہت بے رحمی کے ساتھ اسے ہم سے چھین لیا ہے۔"

"وہ اپنے فرض کی ادائیگی کرتے ہوئے مارا گیا ہے۔ خدا اسے شہادت کا رتبہ عطا کرے۔" سلطان شاہ نے دعائیہ انداز میں اپنے دونوں ہاتھ اٹھا کر بھرائے ہوئے لہجے میں کہا اور قندوز خان آمین کہہ کر رہ گیا۔

وہ بہت عجیب اور پیچیدہ موڑ تھا۔ چند منٹ پہلے تک فرشتہ گل کی جان بچانے کے لیے گالان کی طرف واپسی ناگزیر ہو گئی تھی لیکن جنت گل کی خودکشی کی خبر ملنے اور پھر فرشتہ گل کی موت کے بعد صورت حال یکسر تبدیل ہو کر رہ گئی تھی۔ اب معاملہ دو میتوں کی تدفین میں شرکت تک محدود ہو کر رہ گیا تھا۔ دونوں مرنے والوں میں سے کوئی بھی اتنا اہم نہیں تھا کہ اس کے جنازے میں شرکت لازمی ہوتی۔ ہم لوگ واپس لوٹتے یا نہ لوٹتے' ان دونوں کی تدفین ہر حال میں اپنے وقت پر ہونی تھی۔ بات صرف اتنی سی تھی کہ فرشتہ گل کی لاش کو اس ویران مقام سے گالان تک لے جانا تھا۔ اور یہ فرض قندوز خان کے ساتھی سرانجام دے سکتے تھے۔

"پھر اب کیا ارادہ ہے؟" میں نے وقت ضائع کرنے کے بجائے فیروز خان سے سوال کر ڈالا۔

"واپسی۔" اس نے مجھ تشویش نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "فرشتہ گل کی لاش کو گالان پہنچانا ہے۔ یہاں مرنے والوں کی میت میں ہر مرد شریک ہوتا ہے۔ تدفین تک ہمیں رکنا ہوگا۔"

"ٹھیک ہے۔" میں نے براہ راست اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے فیصلہ کن لہجے میں کہا۔ "فی امان اللہ" تم لوگ ایک گاڑی لے جاؤ۔ دوسری جیپ کی چابی ہمیں دے دو تاکہ ہم اپنا سفر جاری رکھ سکیں۔"

"تم گالان نہیں چلو گے؟" اس نے حیرت اور بے اختیاری سے پوچھا۔

"نہیں!" میں نے اسے دو ٹوک جواب دیا۔ "میں تمہیں بتا ہی چکا ہوں کہ سفر کو ادھورا چھوڑنے سے بہت بڑی اور تباہ کن بدشگونی ــــــ"

"خاموش رہو!" وہ حلق پھاڑ کر جنونی انداز میں اس بری طرح چیخا کہ اس کے الفاظ کا مفہوم نہ سمجھنے کے باوجود سارے شنگاری اچھل پڑے اور ان کے ہاتھ اپنے اپنے ہتھیاروں تک پہنچ گئے۔

"تمہاری ان منحوس باتوں نے فرشتہ گل کی جان لے لی ہے۔" وہ بھڑکے ہوئے انداز میں بولتا رہا۔ "تمہیں شروع سے پوری بات دہرانے کی ضرورت نہیں۔ میں تمہارا مطلب سمجھ رہا ہوں۔ ہم ان طاقت ور اور پراسرار چیزوں کا نام لیے بغیر اشاروں کنایوں میں بھی بات جاری رکھ سکتے ہیں۔ آج تک کبھی ایسا نہیں ہوا کہ سدھایا ہوا کوئی خچر کسی ڈھلان پر سے اس بری طرح پھسلا ہو لیکن تم نے جب سے نحوست زدہ باتیں کرنی شروع کی ہیں' ان ہونی بھی ہونے لگی ہے۔ تم نہیں لوٹنے تو نہ لوٹو۔ میں تم سے بحث نہیں کروں گا۔"

مجھے خوشی ہوئی کہ میرا فرسودہ بلکہ احمقانہ حربہ اس پر حد سے زیادہ کارگر ثابت ہو رہا تھا۔ میں نے نرمی سے کہا۔ "تم بلاوجہ ہی بھڑک رہے ہو۔ مجھے معلوم ہے کہ بعض اوقات برے کلمات اور تذکرے بھی اپنا اثر دکھا جاتے ہیں۔ تم کو خود اندازہ ہے کہ غزالہ اور سلطان کے رہم میں کتنی سچائی ہے۔ بے چارہ فرشتہ گل چند منٹ کی مسافت طے کیے بغیر خطرے دیکھتے ہی دیکھتے مر گیا۔ خدا اس کی مغفرت کرے۔ لاؤ جیپ کی چابی مجھے دے دو۔"

فیروز خان کا چہرہ مشکل خیز حد تک بگڑ چکا تھا۔ اس نے منہ بنا کر بے اعتنائی سے کہا۔ "موت برحق ہے۔ شنگاریوں کی اٹل روایات بھی اپنی جگہ پر ہیں مگر تم یہ بات بھول رہے ہو کہ تم سردار کے معزز مہمان ہو اور تمہیں سرحد کے اس پار تک پہنچانے کی

طرح اڑے ہوئے ہو تو میں تمہیں بے یار و مددگار نہیں چھوڑ سکتا۔"

"مجھے واپس لوٹنے میں کوئی اعتراض نہیں۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "تم غزالہ اور سلطان شاہ کو قائل کرلو تو میں تمہارے ساتھ چلنے کے لیے تیار ہوں۔ ان کے ذہن سے بھی اور کالی چیزوں کا خوف دور ہونا چاہیے۔"

"بس!" اس نے ہاتھ اٹھا کر بے تابی سے مجھے خاموش کرادیا۔ "میں اس بارے میں مزید ایک لفظ بھی نہیں سننا چاہتا۔ اگر تم لوگ اپنی ضد پر اڑے ہوئے ہو تو میرے آدمی ایک گاڑی میں فرشتہ گل کی لاش واپس لے جائیں گے۔ میں تمہارے ساتھ چلوں گا۔"

وہ اپنے آدمیوں کو وہاں سے واپس روانہ کرنے میں مصروف ہو گیا اور ہم چاہیوں وقت گزارنے کے لیے ایک طرف بیٹھ گئے۔ جنت گل کی خودکشی کی خبر ویسے تو ہر ایک کے لیے حیرت ناک ثابت ہوئی تھی۔ لیکن غزالہ اور دیبا نے اس اطلاع کا کچھ زیادہ ہی اثر لیا تھا۔ ان کی دانست میں جنت گل اسکولوں اور ولولوں سے بھرپور زندگی گزارنے والی لڑکی تھی اور ہر قیمت پر حالات سے مقابلہ کرکے اپنا راستہ بنانے کا حوصلہ رکھتی تھی۔ اس سے یہ توقع کی جاسکتی تھی کہ وہ بدرانیوں کی تحویل میں جانے کے بعد اپنی بار بار حماقت اور مکر فریب حرکتوں سے ان کی زندگیاں اجیرن بنادیتی لیکن یہ سوچا بھی نہیں جاسکتا تھا کہ وہ سردار صبغت اللہ کے فیصلے سے مایوس اور دل برداشتہ ہو کر اپنی زندگی کا خاتمہ کرلے گی۔

اس کی خودکشی کا دوسرا پہلو زیادہ اثر انگیز تھا۔ سردار صبغت اللہ کو یہ گھمنڈ تھا کہ وہ طاقت کے زور پر سردار پائندہ گل کی ناجائز بیٹی کو ارسلا خان کی بیوی بنا کر اپنے بدرانی قبیلے کو شنگارا ویلی کی تاریخ کا ایک انوکھا اعزاز عطا کرے گا مگر جنت گل نے اپنی جان قربان کرکے اس کا جبر تسلیم کرنے سے انکار کردیا تھا۔ وہ اپنی جان پر کھیل گئی لیکن اس نے کسی بدرانی کی بیوی بننا گوارا نہیں کیا۔ اس کی جگہ کوئی اور بے حوصلہ لڑکی ہوتی تو چند روز تک رونے دھونے کے بعد حالات سے سمجھوتا کرلیتی اور ساری عمر کے لیے بدرانیوں کی افزائش نسل میں مصروف ہو جاتی۔ اس اعتبار سے جنت گل نے خطرناک پہاڑی سے نیچے چھلانگ لگا کر سردار صبغت اللہ کے گھناؤنے منصوبے کو بری طرح ناکام بنادیا تھا۔

"میرا خیال ہے کہ اس کی خودکشی میں صبغت اللہ کے فیصلے سے زیادہ گالان میں رونما ہونے والے خونیں انقلاب کا دخل ہے۔" باتوں باتوں میں سلطان شاہ نے دور کی کوڑی لاتے ہوئے کہا۔

"شاید تم یہ کہنا چاہ رہے ہو کہ گھٹیلی والوں کی سازش کامیاب نہ ہوئی ہوتی تو سردار صبغت اللہ کو اپنے عزائم پر عمل

"یہ تو بالکل سامنے کی بات ہے۔" سلطان شاہ سوچتے ہوئے بولا۔ "میں کچھ اور ہی سوچ رہا تھا۔ بہت سے لوگ کسی نیک اور مثبت جذبے کے تحت زندگی گزارتے ہیں۔ بعض افراد منفی جذبوں سے مغلوب رہتے ہیں۔ جنت گل کو اپنے بچپن سے ہی محرومیاں سہنی پڑیں' ان کے نتیجے میں وہ انتقام کے راستے پر چل نکلی۔ جب تک سردار باچخہ گل زندہ تھا' وہ اسے بدنام بلکہ رسوا کرنے کا منصوبہ بناتی رہی۔ اگر اسے ذرا بھی اندازہ ہوتا کہ کسی بدکرداری سے بدنامی کر کے وہ اپنے باپ کو دلی اذیت پہنچا سکے گی تو شاید وہ یہ کام بھی کر گزری ہوتی لیکن خونی انقلاب کے نتیجے میں باچخہ گل مارا گیا۔ اب جنت گل کے سامنے کوئی مقصد نہیں رہا تھا۔ وہ جسے ستا کر تسکین حاصل کر رہی تھی' وہ خود ہی راہی ملک عدم ہو چکا ہے۔ اس حقیقت نے اس کی ترجیحات بدل دیں اور اس نے کانان میں ازدواجی قید کی ذلت قبول نہ کرنے کا فیصلہ کر لیا۔"

"شاباش!" زیبا نے اس کی پشت تھپکتے ہوئے کہا۔ "مجھے یہ جان کر خوشی ہوئی کہ تم کسی بات پر دماغ سوزی بھی کر سکتے ہو۔ جنت گل بہت خوش نصیب تھی کہ تم اس کے بارے میں اپنے ذہن پر اتنا زور ڈال رہے ہو۔ دیکھا جائے تو یہ فرض تو زیبا پر عائد ہوتا تھا کیونکہ جنت گل نے اس کے ساتھ ایک خوشگوار سفری تجربہ کیا تھا۔ تمہاری اس کے ساتھ کیا رشتے داری نکل آئی کہ تم اس کے لیے اتنا ذہن تھکا رہے ہو؟"

وہ حسب عادت بہکنے لگی تھی۔ اس کے نزدیک وہ مذاق کی بات تھی لیکن میں سرے سے اس ذکر کو پسند ہی نہیں کرتا تھا۔ مجھے اندازہ تھا کہ ایسی باتوں سے فرزانہ کو گہرا رنج پہنچے گا۔ میں نے ملامت آمیز نظروں سے زیبا کو گھورا تو اس کے ہونٹوں پر شرارت آمیز مسکراہٹ پھیل گئی۔ اس کے انداز سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ اس نے میرے متوقع ردعمل سے محظوظ ہونے کے لیے وہ بات نکالی تھی۔

"مجھے کیوں گھور رہے ہو؟" اس نے مسکراتے ہوئے کہا "فرزانہ کوئی الھڑ اور نوخیز دوشیزہ نہیں ہے جو ذرا سی بات پر بکھر جائے گی۔ وہ اپنی بردباری کی وجہ سے حقائق کے ساتھ زندہ رہنا جانتی ہے۔ میں نے کوئی غلط بیانی نہیں کی۔ سلطان شاہ کو ایک حقیقت یاد دلائی ہے۔"

"بہت سے حقائق ایسے ہوتے ہیں جن کے ذکر سے گریز کرنا ہی بہتر ہوتا ہے۔" فرزانہ نے گہری سنجیدگی سے کہا "دوسری بات یہ ہے کہ ہم لوگ زندگی کے عیبوں کو موت کے بعد تک نہیں گھسیٹتے۔ موت کے بعد دشمن کی برائیوں تک کا ذکر کرنا معیوب سمجھا جاتا ہے۔ جنت گل اگر زیبا کی دوست نہیں تو دشمن بھی نہیں تھی۔ اپنے دردناک انجام کی وجہ سے وہ ہر ایک کی ہمدردی کی مستحق بن چکی ہے۔ ہمیں اس کے بارے میں بے رحمانہ رائے زنی سے گریز کرنا [illegible]

کردار کا کفارہ ادا کر چکی ہے۔"

"بعض اوقات تم دونوں یک بیک اس قدر سنجیدہ ہو جاتے ہو کہ وحشت ہونے لگتی ہے۔" زیبا ایک گہرا سانس لے کر بولی۔ "ابھی تک ہم جن حالات سے دوچار ہیں' ان کا غم بھلانے کے لیے کبھی کبھی تو خود اپنا مضحکہ اڑا کر قہقہے لگانے کو دل چاہنے لگتا ہے۔ ایسی مایوسی اور بے زاری میں اگر میں نے جنت گل کے لیے کچھ کہہ دیا تو اس پر اتنا دل گرفتہ ہونا مناسب نہیں ہے۔"

"اور تم میں سب سے بڑی خرابی یہ ہے کہ تم کبھی بھی سنجیدہ نہیں ہوتیں۔" سلطان شاہ نے موقع پاتے ہی ٹکڑا لگایا "معلوم ہوتا ہے کہ سنجیدگی کا شائبہ بھی سرشت میں سرے سے شامل ہی نہیں ہے۔"

"سنجیدہ بننے کی کوشش میں اس وقت تمہارے چہرے پر پھٹکار برس رہی ہے۔" زیبا جل کر بولی "رونی صورت بنائے رکھنے والوں سے مجھے نفرت ہے۔ میں ہنس کھیل کر زندگی گزارنا پسند کرتی ہوں۔"

"جو پسند کرتی ہو' وہی کرو۔ اپنی اور پرائی دسترس میں آنے والے کھلونوں سے کھیلتی رہو۔ ان حدود سے جب بھی تجاوز کرو گی تو دوسروں کے لیے تکلیف دہ بن جاؤ گی۔" سلطان شاہ نے نہایت برجستگی کے ساتھ کہا "تم عام طور پر یہی کرتی ہو کہ اپنی حد سے باہر نکل جاتی ہو۔"

اسی وقت ایک جیپ کا انجن جاگ اٹھا۔ زیبا کو سلطان شاہ پر کوئی جوابی وار کرنے کا موقع نہیں مل سکا کیونکہ سب کی توجہ جیپ کی طرف مبذول ہو گئی تھی۔ قندوز خان کے تمام ساتھی فرشتہ گل کی لاش کے ساتھ ایک جیپ میں لد چکے تھے اور جیپ رینگتی ہوئی' بلندی کی طرف روانہ ہو گئی تھی۔ قندوز خان دوسری جیپ کے قریب کھڑا ہاتھ لہرا کر جانے والوں کو الوداع کہہ رہا تھا۔

"تم لوگوں کی بک بک میں مجھ سے ایک چوک ہو گئی۔" میں نے متاسفانہ لہجے میں کہا۔

"وہ کیا؟" فرزانہ نے چونک کر پوچھا۔ میرے لہجے نے اسے پریشان کر دیا تھا۔

"مجھے اپنے مقصد میں کامیابی ضرور حاصل ہو گئی ہے کہ قندوز خان ہمیں کالان واپس لے جانے کے بجائے' جبغا سرائے کی طرف لے جائے گا لیکن میرے پاس صرف ایک کلاشنکوف ہے۔ اگر مجھے خیال رہتا تو واپس جانے والوں کے ہتھیار ہماری تحویل میں آ سکتے تھے۔"

"لیکن قندوز خان بہت چالاک نکلا۔" سلطان شاہ بولا "اپنی کلاشنکوف تمہارے حوالے کرنے کے بعد وہ غیر مسلح ہو گیا تھا لیکن اس وقت اس کا شانہ خالی نہیں ہے' وہ دوبارہ مسلح ہو چکا ہے۔"

میں نے اس طرف دھیان ہی نہیں دیا تھا۔ اس [illegible]

رائفل جھول رہی تھی۔ ان افغان قبائلیوں کے نزدیک ہتھیار مرد کا زیور تصور کیے جاتے تھے۔ تندرو خان نے افراتفری کے اس عالم میں بھی اپنی مردانہ زینت کو نظرانداز نہیں کیا تھا۔

ہم چاروں اس کے قریب پہنچے تو وہ اپنی محویت سے چونک کر ہماری طرف متوجہ ہو گیا۔

"ہمیں نے وہی کیا ہے جو تم چاہتے تھے" اس نے چیلنج بندی کے طور پر مدافعانہ انداز میں کہا "زرولک فرشتہ گل کی لاش گالان لے گئے ہیں۔ میں تمہیں آگے نہ جانے کا یقین اب نحوست کی کوئی بات منہ سے نہ نکالنا۔ ان کے چلے جانے کے بعد میں اکیلا رہ گیا ہوں۔ مجھ پر کوئی ہیبت نازل ہو گئی، یاد رکھنا کہ تم زندگی بھر ان پہاڑوں سے سر ٹکراتے رہ جاؤ گے لیکن کبھی بھی چھتا سرائے نہیں پہنچ سکو گے۔ یہاں ایک پیچ اور پیچ راستوں کی بھرمار ہے۔ تم ایک دفعہ کوئی غلطی کر بیٹھے تو چلتے چلتے تمہارے بدن کھار میں بدل جائیں گے اور تم واپسی کی راہ نہیں پا سکو گے۔"

"تم شاید ڈر رہے ہو" میں نے دانستہ ایک جارحانہ تجسس کے ساتھ کہا "بارود انعاں کی ہونے والی بو گوشت اور خون کے لوتھڑوں میں بدل گئی۔ فرشتہ گل خاک و خون میں نہا کر فرشتہ اجل کی گود میں جا بیٹھا۔ تم سمجھ رہے ہو کہ اب تمہاری باری ہے۔ شاید اسی لیے تم نے اپنے کسی ساتھی سے یہ رائفل لے لی ہے؟"

"مجھ سے الٹی سیدھی باتیں نہ کہو" وہ برہم ہو کر بولا "شکاری شیروں کی طرح زندہ رہتے ہیں یا زندگی کے لیے لڑتے ہوئے' بے خوفی سے مر جاتے ہیں۔ میں کس خرابی سے ڈروں گا؟ اور یہ... یہ رائفل میں نے صرف اپنے لیے ہی نہیں لی ہے" واپس جانے والوں کے ہتھیار اور میگزین خالی جیپ میں رکھے ہوئے ہیں تاکہ تم چاروں کے بدن سوسماروں کی طرح بچ سکیں۔ ان علاقوں میں ہتھیار صرف مرنے مارنے کے لیے ہی استعمال نہیں ہوتے' ان سے انسان کی شان بڑھتی ہے۔ مرد کے پہلو میں ہتھیار نہ ہو تو وہ نامرد معلوم ہوتا ہے۔"

مجھے یہ جان کر تحیر آمیز خوشی ہوئی کہ اس نے ہم چاروں کو پوری طرح ہتھیار بند کرنے کا بندوبست کیا ہوا تھا لیکن وہ ایک نازک موقع تھا۔ اپنے ساتھیوں کے چلے جانے کے بعد وہ اچانک ہی تنہائی کے احساس میں مبتلا ہو گیا تھا۔ اس کے ذہن پر ادراج خبیثہ کی دہشت مسلط تھی۔ یہ ضروری تھا کہ اس کے ذہن پر طاری ہونے والے دباؤ کو اس حد تک بڑھاوا جائے کہ وہ پورے سفر میں ہم پر بالادستی قائم کرنے کے بارے میں نہ سوچ سکے اور بے چون و چرا ہماری بحفاظت واپسی کے پروگرام پر عمل کرتا رہے۔

میں نے اپنی خوشی کو چھپاتے ہوئے خشک لہجے میں کہا "پہلے تم نے اپنے اکیلے رہ جانے کی بات کی اور اب لڑ کر مر جانے کی بد شگونی کر رہے ہو۔ دوسری طرف ہمیں مسلح کرنے کا بندوبست بھی کر چکے ہو۔ کہیں ایسا تو نہیں کہ فرشتہ گل کو سسک سسک کر مرتے

ہوئے دیکھ کر تمہارا دماغ چل گیا ہو؟"

"ارے زیبی خان!" وہ غضب ناک ہو کر غرایا "مجھ سے ہوش میں رہ کر بات کرو۔ میں سردار رحمت اللہ کا داہنا بازو ہوں۔ یہ نہ سمجھنا کہ تم چاروں کے مقابلے میں" میں اکیلا رہ گیا ہوں۔ فرض کرو اگر میرا دماغ پھر گیا تو تم چاروں کو جہنم میں بھی مجھ سے پناہ نہیں مل سکے گی۔ میں اپنے دشمنوں کو ادنیٰ تر اور گھٹیا تر بنا دیتا ہوں تاکہ ان کے حشر سے دور دور سے دشمن عبرت حاصل کر سکیں۔"

اس کی برہمی کو دیکھتے ہوئے میں فوراً ہی ہنس دیا اور بولا "تم میں سب سے بڑی خرابی یہ ہے کہ تم ذرا ذرا سی بات پر بھڑک اٹھتے ہو۔ میں اپنی اور تمہاری بات نہیں کر رہا تھا۔ میرا خیال ہے کہ تم بھی ان کالی اور بری چڑیلوں سے دہشت زدہ ہو جن سے غزالہ اور سلطان شاہ کو رنگ رہا ہے۔ اسی خوف کی وجہ سے تمہارے ذہن میں ہمارے بارے میں برے برے خیالات آ رہے ہیں۔"

"ہم سیدھے سادے جنتی لوگ ہیں" میرے خاموش ہوتے ہی سلطان شاہ بول پڑا "اول تو ہمارا اور تمہارا کوئی جھگڑا نہیں ہے۔ اگر کبھی کوئی غلط فہمی پیدا ہو بھی گئی تو ہم جہنم میں تمہارے ہاتھ نہیں آسکیں گے کیونکہ ہمارا ٹھکانا جنت میں ہوگا۔ تم ان فضولیات پر سر کھپانے کے بجائے روانگی کی فکر کرو۔"

"گالان میں ہم نے تمہارے ساتھ کوئی برائی نہیں کی" وہ اپنا سر جھٹکتے ہوئے بولا "سردار رحمت اللہ نے تمہیں عزت و انعام سے نواز کر رخصت کیا ہے۔ ہمارے درمیان کوئی بدگمانی پیدا ہونے کا کوئی امکان نہیں ہے۔ اس وقت میں نے صرف تمہاری دل جوئی کی خاطر جنت گل اور فرشتہ گل کے جنازوں میں شرکت کا ارادہ ترک کیا ہے۔ تم کو میرے اس جذبے کی قدر کرنی چاہیے۔ میں ایک گاڑی تمہارے سپرد کر کے واپس چل دیتا تو تم کسی حالت میں چھتا سرائے تک نہیں پہنچ سکتے تھے۔ اجنبیوں کے حق میں یہ پہاڑ اور پہاڑی راستے بہت بے رحم اور غدار ہیں۔ ایک بار راستے کا سراغ کھو دینے کے بعد تم شاید گالان بھی نہیں لوٹ پاتے۔"

"اگر تم واپسی پر تل ہی جاتے تو ہمیں ان خطرات سے واقف ہوتے ہوئے بھی اپنے طور پر سفر جاری رکھنے کا خطرہ مول لینا پڑتا۔ اب میں ان توہمات کو ترک کر..."

میری بات ادھوری رہ گئی۔ وہ میری بات کاٹ کر مضطربانہ لہجے میں بولا "مجھے سب معلوم ہے۔ چلو' جیپ کے پچھلے حصے سے اپنے اپنے ہتھیار سنبھالو تاکہ ہم چھتا سرائے کی طرف روانہ ہو سکیں۔ واپسی کے سفر میں کم وقت لگتا ہے لیکن پھر بھی ہمیں جلد از جلد روانہ ہو جانا چاہیے۔"

اس وقت تک واپس جانے والی گاڑی' ان پہاڑوں کے پیچ در پیچ راستوں میں گم ہو چکی تھی البتہ اس کے انجن کی دم توڑتی ہوئی موہوم سی بازگشت فضا میں سنائی دے رہی تھی۔ میرے ذہن میں بس ایک ہی خیال جما ہوا تھا کہ ہم لوگوں کو گالان سے جلد از جلد

اتنی دور نکل جانا چاہیے کہ گالان والے نقارے پر ضرب لگا کر، نلکہ پھونک کر، کسی اور ذریعے سے قندوز خان کو صوتی اشاروں کی صورت میں کوئی پیغام پہنچانے میں کامیاب نہ ہو سکیں۔ ایک تجربے سے گزرنے کے بعد میں سفر میں کسی دوسری رکاوٹ کا سامنا نہیں کرنا چاہتا تھا۔

ہم وہاں سے روانہ ہوئے تو سب مسلح تھے۔ قندوز خان جیپ چلا رہا تھا۔ میں نے اخلاق اور مصلحت، دونوں ہی تقاضوں کا لحاظ کرتے ہوئے ویرا کو اس کے برابر والی نشست پر بٹھا دیا تھا اور خود ویرا اور سلطان شاہ کے ساتھ جیپ کی پچھلی نشستوں پر براجمان ہو گیا تھا۔

جیپ پہاڑی ڈھلانوں پر بنے ہوئے ناہموار اور کچے راستے پر اچھلتی کودتی، تغیب کی طرف رواں تھی۔ پچھلی برسات کی تباہ کاریوں کی وجہ سے وہ راستہ کچھ زیادہ ہی پرخطر ہو گیا تھا۔ زمین پر زور و شور سے بہنے والے برساتی پانی کے گہرے کٹاؤ کی وجہ سے راستے میں جا بجا آڑی ترچھی نالیاں وجود میں آ گئی تھیں جن کو عبور کرنے کے لیے رفتار اور اسٹیئرنگ وہیل پر قابو رکھنا پڑ رہا تھا۔ راستے میں حائل ہو جانے والے پتھروں اور چٹانی ٹکڑوں کو غالباً ان شنگاریوں نے، جو ان راستوں پر سفر کرتے رہتے تھے، کھائیوں میں لڑھکا دیا تھا۔

صاف موسم میں، سورج کی تیز اور چمک دار روشنی میں ہم بچینا سرائے کی طرف بڑھتے رہے۔ اس دوران میں ویرا، قندوز خان سے مسلسل باتیں کرتی رہی۔ وہ ویرا کی باتوں میں دلچسپی ضرور لے رہا تھا لیکن اس کے انداز میں صندل خان جیسا والہانہ پن نہیں تھا کیونکہ قندوز خان کا مزاج صندل خان سے بہت مختلف تھا۔ دوسری اہم بات یہ تھی کہ وہ صندل خان کی طرح بلا نوش نہیں تھا۔ وہ گالان میں مے نوشی کرتا رہا تھا لیکن سفر شروع کرنے کے بعد اس نے اس بارے میں سوچا ہی نہیں تھا۔ جب کافی وقت گزرنے کے بعد ویرا نے اس بارے میں شکوہ کیا تو اس نے اپنی نشست کے نیچے سے ایک بوتل نکال کر خاموشی سے اس کی طرف بڑھا دی۔

ویرا نے تحسین آمیز کلمات کے ساتھ بوتل سے استفادہ کیا اور اس کا منہ بند کیے بغیر بوتل قندوز خان کی طرف بڑھا دی۔ قندوز خان نے راستے پر سے نظریں ہٹائے بغیر کہا "میں ڈرائیونگ کرتے ہوئے اب نہیں پیوں گا۔ بوتل ڈیلی کو دے دو یا منہ بند کر کے اپنے پاس رکھ لو۔"

"اس کی بو سے مجھے ابکائیاں آنے لگتی ہیں" مجھ سے پہلے غزالہ بول پڑی "ادھر دینے کے بجائے یہ بوتل اپنے ہی پاس رکھ لو" میں نے اس کی طرف دیکھا تو اس کے چہرے پر خفگی کے آثار نمایاں تھے۔

"غزالہ ٹھیک کہہ رہی ہے" میں نے غزالہ سے نظریں چار ہوتے ہی کہا "اس وقت میرا موڈ نہیں ہو رہا۔ میں تمہارا ساتھ نہیں دے سکوں گا۔"

"سبحان اللہ!" میرا جواب سن کر سلطان شاہ نے ہانک لگائی "میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ کوئی مچھلی پانی میں اترنے سے انکار کر دے گی۔ ان پہاڑوں میں آ کر عجیب و غریب تجربات ہو رہے ہیں۔"

قندوز خان دھیمے سے ہنس پڑا "تم لوگوں کی باتیں میری سمجھ میں نہیں آتیں۔ کبھی تم چاروں ایک دوسرے سے مل کر بولتے ہو اور کبھی بے رخی کے ساتھ ایک دوسرے کا مذاق اڑانے لگتے ہو۔ پتا ہی نہیں چلتا کہ تم ایک دوسرے کے جاں نثار ہو یا کٹر دشمن ہو۔"

"یہ بات ہم آج تک خود بھی نہیں سمجھ سکے" ویرا نے سنجیدگی سے کہا "جس دن دوستی اور دشمنی کا یہ راز سمجھ میں آ گیا، اس دن ہمارے تو سارے مسائل خود بخود ختم ہو جائیں گے۔ ویسے تم برا نہ مانو تو میں تم سے ایک سوال پوچھ لوں۔ یہ سوال شروع ہی سے میرے ذہن میں کلبلا رہا ہے۔"

"کیسا سوال؟" جیپ میں قندوز خان کی استفہام آمیز آواز گونجی "کہیں تمہارے سوال کا تعلق اسی منحوس موضوع سے تو نہیں ہے جس سے میں گریز کرنا چاہ رہا ہوں؟"

"بھلا ایسا ہو سکتا ہے کہ میں تمہاری مرضی کا احترام نہ کروں؟" ویرا نے چالاکی سے کہا "یہ سوال تمہارے نئے سردار

صبغت اللہ کی نجی زندگی کے بارے میں ہے۔"

"پوچھ لو!" قدروز خان نے نرم لہجے سے کہا "مگر یہ یاد رکھنا کہ ہم لوگ کسی اجنبی کی زبان سے اپنے سردار کی شان میں کوئی نازیبا کلمہ نہیں سن سکتے۔ تمہارے دماغ میں کوئی غلط بات رینگ رہی ہے تو بہتر یہ ہوگا کہ تم اپنی زبان بند رکھو۔ بڑوں کا قول ہے کہ ایک خاموشی ہزار دکھوں سے محفوظ رکھتی ہے۔"

"میں صرف یہ جاننا چاہتی ہوں کہ تمہارے نئے سردار نے اب تک شادی کیوں نہیں کی؟" دریا کے الفاظ نے مجھے چونکا دیا۔ اس سوال کا مطلب تھا کہ وہ خود بھی اپنے بارے میں صبغت اللہ کے عزائم کو فراموش نہیں کر سکی تھی۔

"شادی گھر بسانے اور گھریلو زندگی گزارنے کا نام ہوتا ہے" قدروز خان نے کسی توقف کے بغیر کہنا شروع کر دیا "رہ گیا میں خود بھی کنوارا ہوں۔ سردار پائندہ گل اس وادی کا بہت مضبوط حکمران تھا۔ لوگوں کو اس کے خلاف ہتھیار اٹھانے پر تیار کرنے کے لیے سردار صبغت اللہ نے برسوں تک دن رات کام کیا ہے۔ اس کی جان توڑ محنت کا اندازہ تم اس بات سے لگا سکتے ہو کہ پائندہ گل کو آخری لمحے تک یہ معلوم نہیں ہو سکا تھا کہ تحریک والوں کی قیادت سردار صبغت اللہ کر رہا ہے۔ یہی ہماری تحریک کی کامیابی کا راز تھا۔ اگر وہ شادی کر لیتا تو تحریک کو اتنا وقت ہرگز نہ دے پاتا اور اگر شادی کے بعد تحریک کے لیے جتا رہتا تو اپنی بیوی سے ناانصافی کا مرتکب ہوتا۔ اب اس کا خواب پورا ہو گیا ہے۔ وہ کسی بھی وقت شادی کر سکتا ہے۔ مگر تم کو اس بارے میں کیا تجسس ہے؟"

"اس نے اپنے لیے کوئی نہ کوئی لڑکی تو پسند کی ہوگی؟" دریا نے اس کے سوال کو نظرانداز کرتے ہوئے پوچھا۔

"وہ بہت گہرا ہے۔ اس کے دل کی بات کوئی نہیں جان سکتا۔ مگر کم از کم اس کے ساتھیوں کو ایسی کسی خوش نصیب لڑکی کے وجود کا علم نہیں جو سردار صبغت اللہ کے دل کی وادی میں بستی ہو۔"

"کسی مقصد کے لیے اتنی بڑی قربانی دینے والے لوگ کم ہی نظر آتے ہیں" دریا نے رشک آمیز لہجے میں کہا "تم لوگ خوش نصیب ہو کہ تمہاری تحریک کو اتنا مخلص سربراہ میسر تھا جس نے تم لوگوں کو سردار پائندہ گل کے مظالم سے نجات دلانے کے جوش میں اپنی ذات اور ذاتی ضروریات تک کو فراموش کیا ہوا تھا۔"

"یہ واقعی مقدر کی بات ہے" قدروز خان کا لہجہ احسان مندی کے جذبے سے بوجھل تھا "وہ بہت بے لوث آدمی ہے۔ جب جرگے میں جنت گل کی بے گناہی کی حیران کن بات شروع ہوئی تو میرا خیال یہ تھا کہ سردار پائندہ گل کی نسل کے اس آب دار موتی کو سردار صبغت اللہ اپنی ملکیت بنانے کا ارادہ رکھتا ہے لیکن وہ اپنی بے لوثی سے ہر ایک کو ششدر کر دینے کی بے پناہ صلاحیت رکھتا ہے۔ تم دیکھو لو کہ اپنے بجائے وہ اپنے اس جانثار [illegible] بھائی کی عزت کی بحالی کے بارے میں فکرمند تھا جو عبدالرحیم خان

اور پائندہ گل کی گھناؤنی سازش کی وجہ سے مغلوب سا ہوا تھا۔"

"ہاں!" دریا کو خاموش پا کر میں نے لقمہ دیا "سردار صبغت اللہ کی سوچ بہت اچھی تھی۔ وہ تنگہ بار ویلی میں اسلا خان کو سرخ رو کرنے کا خواب دیکھ رہا تھا لیکن جنت گل نے خود کو ختم کر کے اس خواب کو چکنا چور کر دیا۔ وہ اپنے باپ ہی کی طرح خود سر اور ہٹ دھرم نکلی۔ اس نے جان دے دی لیکن ایک بدروانی کی بیوی بننا قبول نہیں کیا۔"

"اس کی قصیدہ خوانی مت کرو" وہ تلخی سے بولا "دنیا میں وہ خود بدنام تھی اور اپنے باپ کے لیے ایک گالی بنی ہوئی تھی۔ اپنے لیے حرام موت کا انتخاب کر کے اس نے اپنی عاقبت بھی بگاڑ لی ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تمہیں اپنے جرگے کے فیصلے پر اعتماد نہیں ہے؟" دریا نے بھولپن سے سوال داغ دیا۔

"یہ میں نے کب کہا ہے؟" وہ چڑ کر بولا "تم خواہ مخواہ بات سے بات نکالنے کی ناکام کوشش کر رہی ہو۔ زیبی نے الزام سے انکار کیا، جرگے نے دلاور گل کے ساتھ اسے باعزت قرار دے دیا۔ اس میں کوئی شبہ کرنے کی گنجائش ہی نہیں ہے۔ اس نے اپنی آزاد منشی اور بسیار گوئی سے اپنی شہرت داغ دار کی ہوئی تھی۔ اگر وہ اپنی زبان بند رکھتی اور عزت دار عورتوں کی طرح زندگی گزارتی تو بولنے والوں کی زبانیں بند ہو جاتیں۔ لوگ غلاظت کے ڈھیر سے بھی بچ کر گزرتے ہیں لیکن اس احمق لڑکی نے یہ گندگی اپنے چہرے پر ملنے کی کوشش کی تھی۔ زیبی کے بارے میں غم خواری کرتے ہوئے وہ یہ بات بھول گئی کہ اس کی بیہودہ سرائی سے جہاں اس کے باپ کی بدترین بے عزتی ہوگی، وہاں وہ خود بھی رسوا ہو جائے گی۔ گلان کے جرگے نے اسے باعزت قرار دے دیا۔ اسے عزت دار عورت ہی کی طرح دفن کیا جائے گا۔ اس کی قبر پر جنگل کے خشک ڈنٹھل نہیں گاڑے جائیں گے لیکن کل میں کون ہمارے جرگے کے فیصلے کی تشہیر کرے گا؟ کل کے قہوہ خانوں میں لوگ مزے لے لے کر جنت گل کی پھیلائی ہوئی کہانیاں دہراتے رہیں گے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" دریا ایک گہرا سانس لے کر بولی "عاقبت نااندیشی کا یہی انجام ہوتا ہے۔"

اس گفتگو کے بعد جیپ میں خیال انگیز خاموشی پھیل گئی۔ میرا اندازہ تھا کہ میری ہی طرح ہر شخص اپنی اپنی جگہ پر کچھ نہ کچھ سوچ رہا تھا۔ جنت گل کے معاملے میں سچ اور جھوٹ اس بری طرح گڈمڈ ہوا تھا کہ حقیقت کا سراغ لگانا ناممکن ہو کر رہ گیا تھا۔ جنت گل کے ساتھ جو کچھ ہوا تھا میں اس میں ایک سرگرم فریق کی حیثیت رکھتا تھا۔ میرے ساتھ ساتھ جنت گل اور صبغت اللہ کو بھی معلوم تھا کہ کیا کھیل کھیلا جا رہا ہے۔ جیسا بھی ہو، صبغت اللہ نے جیت لی تھی اور جرگے سے اپنی مرضی کا فیصلہ حاصل کر لیا تھا لیکن جنت گل سمجھ گئی تھی کہ میں اپنے مفاد کی خاطر صبغت اللہ سے

کیا تھا۔ اس نے خودکشی کر کے نہ صرف صبغت اللہ کا منصوبہ خاک میں ملا دیا تھا بلکہ میرے منہ پر بھی بھرپور طمانچہ رسید کیا تھا کہ میں صبغت اللہ سے ساز باز کرنے کے باوجود جنت گل کو باور انعل کے سامنے پیش کرنے پر مجبور نہیں کر سکا تھا۔ جنت گل کے اس خاموش جواب کی چبھن بس میں ہی محسوس کر سکتا تھا۔

سورج سر پر آنے کے بعد تیزی کے ساتھ آسمان کے مغربی گوشوں کی طرف جھکتا جا رہا تھا اور سائے سمٹنے کے بعد دوبارہ دراز ہونے لگے تھے۔ آخر کار ہمیں چھتا سرائے کے اس کیمپ کے موہوم سے آثار نظر آنے لگے جہاں سے ہم نے گلان کی طرف اپنے سفر کا آغاز کیا تھا۔

ہولان کا سلسلہ رفتہ رفتہ معدوم ہو چکا تھا اور جیپ کا طاقتور انجن ناہموار سطح پہاڑی راستے پر پہیوں کو طاقت فراہم کرنے میں مصروف تھا۔ آخری چند سو میٹر کا فاصلہ تیزی کے ساتھ طے کیا گیا۔ اس ویرانے میں انجن کی آواز دور تک پھیل رہی تھی اس لیے ہمارے پہنچنے سے پہلے ہی غن افراد چھپر لی عمارت سے باہر نظر آنے لگے تھے۔ وہ اپنی روایات کے مطابق آتشیں ہتھیاروں سے لیس تھے لیکن وہ ہتھیار ان کے شانوں ہی سے جھول رہے تھے۔ سفر کی سمت اور اپنی ساخت کی بنا پر قندوز خان کی جیپ غالباً دور ہی سے پہچان لی گئی تھی۔

جیپ رکنے کے بعد قندوز خان جوں ہی اپنی نشست سے نیچے کودا، انہیں افراد نے پرتپاک انداز میں اسے باری باری بغل گیر ہونا شروع کر دیا۔ معانقہ کرتے ہوئے وہ بلند اور پرجوش آواز میں کچھ بولتے بھی جا رہے تھے جو میری سمجھ سے باہر تھا۔ میں نے اترنے سے قبل استفسار طلب نگاہوں سے سلطان شالو کی طرف دیکھا تو وہ جواب میں بے ساختہ کراہ کر رہ گیا اور مجھے تفصیلی نظروں سے اسے گھورنے پر مجبور ہو گیا۔

"یہ سب شکاریوں کی بولی بول رہے ہیں۔ اس کا ایک لفظ بھی میرے پلے نہیں پڑا" سلطان شالو نے نیچے اترتے ہوئے میرے کان میں سرگوشی کی "معلوم ہوتا ہے کہ یہاں بھی غن نفوس ہیں۔"

ان غنیوں نے ہمارے ساتھ بھی گرم جوشی کا مظاہرہ کیا۔ ہاتھ ملاتے ہوئے کچھ کہنے کی کوشش بھی کی جس کے جواب میں ہم صرف باچھیں پھیلا کر رہ گئے۔ میری بے بسی سے بھرپور مسکراہٹ کو دیکھتے ہی قندوز خان کو صورت حال کا ادراک ہوا اور وہ ایک جاندار قہقہہ مار کر بولا "یہ تینوں اردو نہیں جانتے اور تم چاروں ہماری بولی سے ناواقف ہو۔ اب ترجمانی کا کام مجھے ہی سرانجام دینا پڑے گا۔ یوں سمجھو کہ یہ لوگ تمہیں خوش آمدید کہہ رہے ہیں۔"

"ہماری طرف سے ان کا شکریہ ادا کرو اور بتاؤ کہ ہم مستقبل مہمان ثابت ہونے کی پوری کوشش کریں گے" میں نے زمی لہجے میں کہا "بتاؤ کہ اب کیا پروگرام ہے؟"

"آج یہیں آرام کریں گے" وہ اطمینان سے بولا "شام ہونے والی ہے۔ ان پہاڑوں میں رات بہت تیزی کے ساتھ پھیلتی ہے۔ تمام لوگ تازہ ہو کر آرام کرو۔ تمہیں وقت پر کھانا مل جائے گا۔ میں ذرا آبادی کا چکر لگاؤں گا تاکہ کل کی روانگی کے امکانات کا جائزہ لے سکوں۔ یہاں سے سرحد کی طرف کارواں جاتے رہتے ہیں۔"

"تو تم آج کی رات باہر گزارو گے؟" دریا نے بری طرح چونک کر سوال کیا۔

"فکرمند ہونے کی ضرورت نہیں" وہ دریا کی پریشانی سے محظوظ ہوتے ہوئے بولا "ہو سکتا ہے کہ مجھے واپسی میں دیر ہو جائے۔ ہر شخص میری زبان سے گلان کے انقلاب کی کہانی سننے کا خواہاں ہوگا۔ میں اپنے پرانے دوستوں کو مایوس نہیں کر سکتا۔ اگر میں رات کو ان میں سو بھی گیا تو صبح سویرے لوٹ آؤں گا۔"

"لیکن یہ تینوں اردو سے واقف نہیں ہیں۔ ہم ان سے بات کیسے کریں گے؟" فوزالہ بولی۔

"بات کرنے کی ضرورت ہی کیا ہے؟ یہ تمہارے بستر لگا دیں گے وقت پر لذیذ کھانا فراہم کریں گے۔ فاضل وقت میں تم آس پاس گھومنے یا آرام کرنے کے لیے آزاد ہو گے۔ اس بار تم یہاں کے قیدی نہیں مہمان ہو۔ تم اپنی مرضی کے مطابق نقل و حرکت کر سکو گے۔ بس یہاں سے زیادہ دور نہ جانا۔"

وہ لوگ ہمیں پتھروں کی موٹی دیواروں والے ایک کمرے میں لے گئے۔ باہر کی فضا میں خنکی رچی ہوئی تھی لیکن کمرے میں آرام دہ حرارت کا احساس ہو رہا تھا۔ اس کمرے کا فرش قالین سے مزین تھا۔

جیپ میں طے کی جانے والی طویل پہاڑی مسافت نے ہمارے انجر پنجر ہلا دیے تھے۔ مسطح اور ایچ قالین نظر آتے ہی میں اس پر دراز ہو گیا۔ قندوز خان اپنے ساتھیوں کو تیز تیز لہجے میں کچھ سمجھانے لگا۔

"یہ لوگ ابھی بستر لگا رہے ہیں" ان کے لوٹ جانے کے بعد قندوز خان نے ہم سے کہا "فوری طور پر چائے آئے گی۔ سات بجے کھانا تیار ملے گا۔ میں پوری کوشش کروں گا کہ جلد از جلد لوٹ آؤں لیکن تم لوگ میری واپسی کا انتظار نہ کرنا۔ معاملات طے ہو گئے تو تمہیں کل بھی طویل سفر کرنا ہوگا۔"

اتنا کہہ کر قندوز خان بھی باہر چلا گیا اور وہاں صرف ہم چاروں رہ گئے۔

"یہاں قالین ضرور بچھا ہوا ہے لیکن یہ کمرا زیادہ آرام دہ نہیں ہے۔" چند لمحوں کے توقف کے بعد دریا پرتشویش انداز میں بولی۔ "یہاں ہم آرام سے نہیں سو سکیں گے۔ رات کو سردی بہت بڑھ جائے گی۔"

"ایک رات گزارنے کے لیے ہم کہیں بھی پڑ سکتے ہیں۔ اتنے نخرے اچھے نہیں لگتے۔" سلطان شاہ بولا۔

"یہ نخرا نہیں ہے" ویرا جل کر بولی "تم ذہنوں کے حافظے کمزور ہیں یا پھر تمہاری عقلیں چرنے گئی ہوئی ہیں۔ تمہیں یاد نہیں کہ پچھلی بار ہم صندل خان کے قیدی تھے لیکن اس سے معاہدہ مصالحت ہو جانے کے بعد ہمیں یہاں کے بہترین کمرے میں ٹھہرایا گیا تھا؟ یہ کمرا اس سے کئی درجے کم تر ہے۔"

اس کے ٹوکنے پر میرا حافظہ تازہ ہو گیا۔ پچھلی بار ہماری آنکھیں ایسے کمرے میں کھلی تھیں جہاں بیال کے بستروں، فرشی چٹائی، بھوسے کے چھپر، پتھریلی دیواروں اور دہشت کے پردے کے علاوہ کچھ نہیں تھا لیکن ہم لوگوں سے دیانت دارانہ تعاون کا حلف لینے کے بعد صندل خان نے ہمیں اس سنگلاخ کمرے سے قدرے نشیب میں بنی ہوئی ایک ایسی عمارت میں منتقل کر دیا تھا جس کے احاطے میں رنگا رنگ پھولوں کی بہار پھیلی ہوئی تھی اور وہاں والان کے پیچھے بنے ہوئے متعدد کمروں میں سے ایک بہترین کمرا ہمارے تصرف میں دے دیا گیا تھا۔ پچھلی بار ہمارے سفر کی ابتدا بھی اسی حویلی نما عمارت کے سامنے والے مسطح قطعہ زمین سے ہوئی تھی لیکن حیران کن بات یہ تھی کہ اس بار جیفا سرائے پہنچ جانے کے باوجود ہمیں اس آرام دہ عمارت یا پیالوں والے جھونپڑے کے آثار نظر نہیں آئے تھے۔

"اب تمہاری عقل کام کر رہی ہے۔ قندوز خان کے سامنے تمہیں کیا ہو گیا تھا؟" میں نے چڑچڑے لہجے میں کہا "صرف وہی ہماری بات سمجھ سکتا تھا۔ یہاں رہ جانے والوں سے ہم کیسے بات کریں گے؟"

"میں نے عقل کے استعمال کا ٹھیکہ نہیں لیا ہوا ہے" وہ چیخ کر بولی "ہماری یہاں سے روانگی کا قصہ اتنا پرانا نہیں ہے کہ ذہنوں سے اتر سکے۔ میں نے یہ سوچ کر اپنی زبان بند رکھی کہ شاید تم نے کسی مصلحت کی وجہ سے وہ ذکر کول نہ کیا ہو۔ تم بات بات میں دلیل، منطق اور مصلحت تلاش کر لیتے ہو؟"

اس پر غصہ آنے کے باوجود میں بے بسی سے ہنس پڑا "بے وقوف لڑکی! تم نے بات تو بھیجتی ہوئی۔ اس کمرے میں قالین کے بجائے اونی کمبلوں کی کئی جسیں بچھی ہوئی تھیں۔ وہ خوشنما احاطے میں دوسرے کمروں سے متصل تھا۔ یہاں صرف یہی ایک کمرا نظر آ رہا ہے۔ پتا نہیں تینوں شکاری کہاں رات بسر کریں گے؟"

"ابھی اجالا باقی ہے" فرزالہ نے دخل اندازی ہوتے ہوئے کہا "وہ لوگ بستر لے کر آئیں گے تو کوئی نہ کوئی راہ نکال ہی لی جائے گی۔ دوسرا کمرا نہیں ملا تو رات یہاں بھی بسر کی جا سکتی ہے۔"

"دیواروں میں ایسی بھیانک کھڑکیاں ہیں کہ ان میں سے کوئی آدم خور تک آسانی سے اندر کود سکتا ہے" ویرا کھلی ہوئی کھڑکیوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے بولی۔

"فکر نہ کرو۔ سونے سے پہلے پٹ بند کر لیں گے۔ دروازہ بھی اندر سے بند کر لیا جائے گا" فرزالہ تحمل سے بولی۔

ویرا تمسخرانہ انداز میں ہنس پڑی "کھڑکیوں کے پٹ دکھاوے کے ہیں۔ ایک دوسرے پر ٹکے ہوئے تختوں کے درمیان میخیں پھنسا کر انہیں روکا گیا ہے۔ یہ پٹ ہوا کو ضرور روک سکتے ہیں لیکن ذرا سا زور پڑتے ہی اپنی جگہ چھوڑ کر نیچے آ گریں گے۔ مجھے کسی کا خوف نہیں ہے۔ بس تمہاری خوش فہمی دور کر رہی ہوں۔"

"خوف نہیں لیکن مجھے تشویش ضرور لاحق ہے" میں نے صاف گوئی سے کام لیتے ہوئے کہا "میں اپنی تشویش کا سبب بتانے سے قاصر ہوں لیکن ہم آج کی رات غافل نہیں رہیں گے۔ پہلے میں جاگ کر نگرانی کرتا رہوں گا۔ مجھے نیند آنے لگی تو سلطان شاہ کو بیدار کر دوں گا۔"

"اس وقت کی بات اور ہے۔ رات گئے جس کسی نے کھلے آسمان کے نیچے رک کر پہرے داری کرنے کی کوشش کی صبح اس کی سردی سے اکڑی ہوئی لاش ہی ملے گی" سلطان شاہ بوکھلا کر بولا "اس وقت بھی ہم صفت اللہ کے مراعات یافتہ مہمانوں کا درجہ رکھتے ہیں۔ کھل کر بتاؤ کہ تم کیا خطرہ محسوس کر رہے ہو یا تمہیں کس بارے میں تشویش لاحق ہے؟"

"چھٹی حس کچھ کہہ رہی ہے" میں نے سنجیدگی سے کہا "میرے ذہن میں جب بھی خطرے کی ایسی گھنٹی بجتی ہے کچھ نہ کچھ ہو کر رہتا ہے۔ ہم میں سے کوئی باہر رہ کر اپنی رات برباد نہیں کرے گا۔ اپنی اپنی باری پر ہم دونوں میں سے ایک آدمی کو اپنے بستر میں دبک کر چوکنا رہنا ہوگا۔ اگر کوئی ہماری نگرانی کر رہا ہو تو اسے علم نہیں ہونا چاہیے کہ ہم میں سے کوئی جاگ بھی رہا ہے۔ صبح ہمیں یہاں سے روانہ ہو جانا ہے۔"

"خدا ہم چاروں کی حالت زار پر رحم کرے!" سلطان شاہ منہ بنا کر کھکھیایا۔

"وہ ٹھیک کہہ رہا ہے" ویرا نے سپاٹ لہجے میں کہا "میں بھی اندر سے مضطرب ہوں۔ میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ میں تم لوگوں کو اپنی کیفیت سے کیسے آگاہ کروں۔ کھڑکیوں کی بات میں نے بلاوجہ نہیں کی تھی۔"

"کھڑکی کے راستے کوئی آدم خور تمہیں لے بھی گیا تو وہ کل دخواہ ہو کر خودکشی کر بیٹھے گا" سلطان شاہ مفروضوں کو ماننے پر آمادہ نہیں تھا "تمہارا خیال ہے کہ یہ شکاری آدم خوروں کے علاقے میں رہتے ہیں؟"

"بات کو طول مت دو" فرزالہ نے خشک لہجے میں سلطان شاہ کو خاموش کرا دیا "مکاری شقہ ریوں کے خون کا ایک نمایاں وصف ہے۔ ہم محض اس خیال سے مطمئن نہیں رہ سکتے کہ ہم ان کے سردار کے مراعات یافتہ مہمان ہیں یا ہمیں گالان میں خلعت فاخرہ سے نوازا گیا ہے۔ یہاں سے نکلنے تک ہمیں چوکنا رہنا ہوگا۔"

"اگر تم سب ہی یک زبان ہو گئے ہو تو میری مغز زنی بے سود ہے" سلطان شاہ نے بے چارگی سے کہا۔

تھوڑی دیر بعد شکاری سونے کے گدوں اور غلافوں کے ٹکڑے کر واپس آگئے اور انہیں قالین پر ڈال کر بچھانے میں مصروف ہو گئے۔ ریرا دلچسپی کے ساتھ ان کا مشاہدہ کرتی رہی۔ قرینے سے بستر لگانے کے بعد وہ جوں ہی سیدھے ہوئے' ریرا نے مسکراتے ہوئے ان میں سے ایک سرخ و سفید نوجوان کو آنکھ ماری اور وہ سٹپٹا کر دوسری طرف دیکھنے لگا۔ اس کے کانوں کی لویں اور رخساروں کا نظر آنے والا حصہ یک بیک سرخ بھبوکا ہو گیا تھا۔

اس شخص کے دونوں ساتھی اس کے ساتھ پیش آنے والے واقعے سے بے خبر تھے۔ وہ ہمارے ہتھیاروں کی طرف بڑھے۔ انہوں نے جوں ہی ہتھیاروں کو ہاتھ لگایا' سلطان شاہ نے جھپٹ کر انہیں روک دیا۔

"انہیں ہرگز ہاتھ نہ لگانا" اشاروں کے ساتھ غیر ارادی طور پر اس کی زبان بھی چل پڑی "یہ بھائی قلندر خان کا تحفہ ہے۔ اسے ہم کسی قیمت پر جدا نہیں ہونے دیں گے۔"

ریرا کے شکار نے آہستہ آہستہ گردن گھما کر کن انکھیوں سے ریرا کی طرف دیکھا اور ریرا نے پھر وہی حرکت دہرا دی۔ اس بار وہ شخص پیر پٹختا اور کچھ بڑبڑاتا ہوا سیدھا باہر نکلتا چلا گیا۔ اس کی نوازیں اتنی مبہم تھیں کہ اس کے دونوں ساتھی کچھ سمجھے بغیر شش و پنج انداز میں اس کے پیچھے ہو لیے۔

"یہ کیا حرکت تھی؟" میں نے ریشمی گدے پر منتقل ہو کر ریرا پر آنکھیں نکالیں۔

وہ مسکرانے لگی "بس دل چاہ رہا تھا۔ تم دیکھنا کہ وہ دوبارہ اندر آئے گا۔"

"کیا ہوا تھا؟" سلطان شاہ نے متجسس ہو کر دریافت کیا۔ اس نے وہ منظر نہیں دیکھا تھا۔

"فی الحال کچھ بھی نہیں ہوا۔ نہ ہونے کی توقع ہے" ریرا اسے جواب دے کر اچانک ہی غزالہ کی طرف متوجہ ہو گئی۔ "کیوں غزالہ! میں ٹھیک کہہ رہی ہوں نا؟ میرا مطلب ہے کہ ابھی تو تم نے اجازت کا استعمال بھی شروع نہیں کیا اور یہ بدتمیز ابھی سے ہونے یا نہ ہونے کی فکر میں دبلا ہوا جا رہا ہے۔"

"یہ کیا بدتمیزی ہے؟" غزالہ اس کے سوال پر چراغ پا ہو گئی "پتا نہیں تم دونوں آپس کے مذاق میں میری ٹانگ کیوں کھینچنے لگتے ہو؟ میں ایسی بے ہودگی بالکل پسند نہیں کرتی۔"

"اوہ' آئی ایم سوری!" ریرا معذرت خواہانہ لہجے میں بولی "مجھے معلوم نہیں تھا۔ کیا تم یہ بتاؤ گی کہ تمہیں کس قسم کی بے ہودگی پسند ہے۔ آئندہ میں اسی کا اہتمام کیا کروں گی۔"

"تم جہنم میں جاؤ!" غزالہ نے جھنجلا کر کہا اور غصے میں بل کھاتی ہوئی باہر نکلتی چلی گئی۔

"دیکھ لو' یہ بھی چلی گئی" ریرا مجھ سے مخاطب ہو کر مغموم لہجے میں بولی "اس بار تو میں نے کچھ بھی نہیں کیا تھا۔"

"بعض اوقات تم اپنی حرکتوں سے لوگوں کی ہڈیاں تک سلگا کر رکھ دیتی ہو۔"

"اب میں کچھ نہیں بولوں گی" ریرا نے اداسی سے کہا "مجھے معلوم ہے کہ اب سلطان شاہ غزالہ کی خبر گیری کے بہانے باہر جائے گا۔ میں کچھ بولی تو تم بھی لڑ کر باہر چلے جاؤ گے اور میں اکیلی رہ جاؤں گی۔"

"بعض اوقات تم واقعی زچ کر دیتی ہو" میں نے غصے اور بے بسی سے کہا۔

سلطان شاہ نے ریرا کو قہر بار نظروں سے گھورا اور اس کے ردعمل کی پروا کیے بغیر غزالہ کے پیچھے چلا گیا۔

ریرا نے شرارت میں کامیاب رہنے والے شریر بچے کی طرح بھرپور قہقہہ لگایا اور میرا ہاتھ تھام کر مجھے گدے پر کھینچتے ہوئے بولی "تو' ان کی واپسی تک ہم دونوں بھی ذرا بے سوچ کی شفق رنگ روشنی میں اس سطح بنان پر راک اینڈ رول ناچتے ہیں۔ اس سے بدن چاق و چوبند رہتا ہے۔"

مجھے راک اینڈ رول سے کوئی دلچسپی نہیں تھی۔ میں یہ بھی جانتا تھا کہ وہ ریرا مذاق کر رہی تھی۔ دن کا بہت کم حصہ باقی رہ گیا تھا۔ ہم اس مدت میں اپنی نئی قیام گاہ کے قرب و جوار کا خاصا جائزہ لے سکتے تھے۔ میں قدرے مزاحمت کے بعد اپنے قدموں پر اٹھ کھڑا ہوا اور اس کے ساتھ دروازے کی طرف بڑھ گیا۔

دروازے کی چوکھٹ پر ہی وہ شکاری ہم سے ٹکرایا جو ریرا کی نظربازی کا شکار ہوا تھا۔ مجھ سے ٹکرانے ہی وہ باہر رک گیا اور جوں ہی ہم دونوں باہر نکلے' اس نے اپنے داہنے ہاتھ میں دبی ہوئی راؤکا کی بوتل ایک جھٹکے سے ریرا کی طرف بڑھا دی۔ ریرا نے جوں ہی بوتل تھامی' وہ تیز تیز قدموں سے واپس لوٹ گیا۔

"یہ میرے لیے نئی ہے" ریرا بوتل کو فضا میں لہراتے ہوئے بولی "میں نے کہا تھا ناکہ یہ واپس آئے گا۔ حرامی سمجھ رہا ہو گا کہ جو عورت شراب پیے بغیر اسے آنکھ مار سکتی ہے' وہ نشے میں دھت ہونے کے بعد پکے ہوئے پھل کی طرح اس کی بانہوں میں آگرے گی۔ لاحول ولا قوۃ..... پتا نہیں دنیا کے سارے ہی مردوں کی سوچ یکساں کیوں ہوتی ہے۔ خود راہ چلتے' محض تفریحاً اتنی خوش شکل لڑکیوں کو آنکھ مار کے خوش ہوتے ہیں کہ بعد میں ان کے چہرے بھی یاد نہیں رہتے لیکن یہی حرکت کوئی عورت کر گزرے تو ہاتھ دھو کر اس کے پیچھے پڑ جاتے ہیں۔ ایسے پست ذہنیت لوگ یہ سوچ ہی نہیں سکتے کہ کوئی عورت بھی تفریحاً آنکھ مار سکتی ہے۔"

"دیکھو' سلطان شاہ کے منانے کے باوجود' غزالہ سیدھی چلی جا رہی ہے۔"

"اس وقت وہ کڑک مرغی کی طرح پھولی ہوئی ہے۔ جتنا

چھیڑو گے' اتنا ہی بھڑکتی جائے گی۔ وہ کہاں تک جائے گی؟ ذرا اندھیرا ہونے دو' خود ہی کمرے میں لوٹ آئے گی۔" وہ بے فکری سے بولا۔

"شرم کرو۔ اب تم میرے منہ پر اسے برا بھلا کہنے پر اتر آئی ہو۔"

"تو کیا ہوا...؟" وہ ڈھٹائی کے ساتھ بولی "تم مدت سے اس کے سامنے مجھے ڈانٹتے پھٹکارتے رہے ہو۔ ایمانداری سے بتاؤ کہ مجھ میں اور اس میں کیا فرق ہے؟ صرف اتنا کہ ایک وحشت زدہ جنگلی مولوی نے ذوان کرانگ خوکی حویلی میں تمہیں اس کے حوالے کیا تھا اور میں نے از خود تمہارا ہاتھ تھاما تھا۔"

"اس وقت تم بہت زیادہ بہک رہی ہو۔ بوتل کھول کر تھوڑی سی الکحل لے لو تو اعتدال پر آجاؤ گی" میں نے تنک کر کہا "اس وقت تک تمہارا خاموش رہنا ہی ہم دونوں کے حق میں سودمند ثابت ہو گا۔"

اس نے ایک قہقہہ لگایا "بڑا نازک نکتہ پیدا کیا ہے تم نے۔ چین میں واعظ بتاتا ہے کہ لوگ پی کر بہکتے ہیں اور تمہارا خیال ہے کہ مجھے بہک کر پینا چاہیے تاکہ نارمل ہو سکوں۔ پی کر بہکنا یا بہک کر پینا...! واہ کیا بات ہے۔ اس وقت تم نے میرا دل خوش کر دیا۔"

"عادی شرابیوں کی پہچان یہی ہوتی ہے کہ ان کا معدہ الکحل سے خالی ہو تو عقل کھوپڑی سے سرک کر پیٹ میں اتر جاتی ہے" میں نے تلخی سے کہا "اس وقت تم اسی منزل پر فائز ہونے والی ہو۔"

"شاید تم ٹھیک کہہ رہے ہو" وہ سنجیدگی اختیار کرتے ہوئے بولی "اس وقت ہم نے کمرا خالی چھوڑ کر غلطی کی ہے۔ ہم میں سے کسی نہ کسی کو وہاں رکنا چاہیے تھا۔"

"وہاں رکھا ہی کیا ہے؟ سردار صبغت اللہ سے ملی ہوئی خلعتیں چرا بھی لی جائیں تو کیا فرق پڑے گا؟ البتہ ڈالرز ہماری جیبوں میں موجود ہیں۔ گلاں سے باہر وہی ہمارے کام آسکتے ہیں۔"

"تم ہتھیاروں کو بھول رہے ہو۔ ان لوگوں نے بستر بچھاتے ہی ہمارے ہتھیار سمیٹنے کی کوشش کی تھی" وہ معنی خیز لہجے میں بولی "میدان صاف پاکر وہ اپنا کام دکھا جائیں گے اور ہم نہتے رہ جائیں گے۔"

"میں نہیں سمجھتا کہ ہمارے منع کرنے کے بعد وہ ایسی کوئی حرکت کریں گے" میں نے بے پروائی سے کہا "وہ سب چیزیں لے بھی گئے تو ہم دوبارہ منگوالیں گے۔ وہ ہماری حکم عدولی نہیں کر سکیں گے۔"

"تم نہیں اپنی بات کیسے سمجھاؤ گے؟ وہ اردو میں بالکل ہی کورے ہیں۔"

"بس تم رہنے دو... وہ اشاروں پر ناچیں گے' اشاروں پر۔"

میں ایک بار اس کمرے سے نکل ہی آیا تھا تو قرب و جوار کا تفصیلی جائزہ لیے بغیر واپس نہیں جانا چاہتا تھا۔ وہ ہموار پہاڑی ٹیلا بہت وسیع نہیں تھا۔ غزالہ اور سلطان شاہ نے اس کے کناروں پر پہنچ کر جس طرح اپنا رخ تبدیل کیا تھا اس سے اندازہ ہو رہا تھا کہ آگے کھائیاں پھیلی ہوئی تھیں۔

مجھے قرب و جوار میں جھونپڑوں کی حویلی یا اس کے باورچی خانے کی دھواں اگلنے والی چمنی سمیت' کسی چیز کے جانے پہچانے آثار نظر نہیں آرہے تھے۔ اس مسطح قطعہ زمین پر ہمارے کمرے سے کچھ فاصلے پر جھونپڑوں کے نئی کمرے ضرور نظر آرہے تھے۔ شاید ان میں شکاریوں کا قیام تھا۔ ان ہی میں سے کوئی کمرا بیت الخلاء اور غسل خانے کے طور پر استعمال ہوتا رہا ہو گا۔ خاص بات یہ تھی کہ باہر جیپ موجود نہیں تھی۔ شاید قدوز خان اسی سے گیا تھا۔

آخر کار ہم دونوں بھی اس پلیٹو کے کناروں پر پہنچ گئے۔ آگے خودرو جھاڑیوں سے بھری ہوئی ناہموار' نشیبی زمین تھی اور اس طرف نیچے اترنا خطرناک ثابت ہو سکتا تھا۔ ہم دونوں نے بھی غزالہ اور سلطان شاہ کی طرح' ان بے ہنگم گڑھوں کے کنارے کنارے چلنا شروع کر دیا۔ میری عقابی نگاہیں دور دور کا طواف کر رہی تھیں لیکن میں یہ اندازہ لگانے سے قاصر تھا کہ چینیا سرائے میں ہماری قیام گاہ کس سمت پر واقع تھی۔

ایک بہت طویل چکر کاٹنے کے بعد ہم دوبارہ اسی مقام پر پہنچ گئے جہاں سے ہم نے اپنے تجسس آمیز سفر کی ابتدا کی تھی۔ اس دوران میں مجھ پر انکشاف ہوا کہ اس مسطح ٹیلے تک آمد و رفت کے لیے وہی ایک کچا راستہ تھا جس سے ہماری جیپ وہاں پہنچی تھی۔ بقیہ اطراف میں جنگلی پودوں وغیرہ سے بھرے ہوئے کھڈ اور کھائیاں ہی پھیلی ہوئی تھیں۔ مجھے اچھی طرح یاد تھا کہ پچھلی بار جب ہم نے چینیا سرائے میں قیام کیا تھا تو وہاں بلندی کے ساتھ ہی نشیب میں بھی تعمیرات موجود تھیں اور وہاں آمد و رفت کے لیے ایک پر پیچ کر خوب صورت راستہ بھی موجود تھا لیکن اس بار ان میں سے کوئی بھی نشانی موجود نہیں تھی۔

"ہو سکتا ہے کہ یہ جگہ چینیا سرائے نہ ہو" ویرا نے میرے ذہن کو پڑھتے ہوئے کہا۔

"قدوز خان اتنا سفید جھوٹ نہیں بول سکتا" میں نے وثوق سے کہا۔

"پھر اندر چل کر آرام کرو۔ ہو سکتا ہے کہ پچھلے چند دنوں میں اس علاقے کا جغرافیہ تبدیل ہو گیا ہو" ویرا تمسخرانہ لہجے میں بولی "قدوز خان ہی اس پہیلی پر کوئی روشنی ڈال سکے گا۔"

غزالہ پہلے ہی سلطان شاہ کے ساتھ کمرے میں جاچکی تھی۔ ہم دونوں بھی ٹہلتے ہوئے واپس چلے گئے۔ غزالہ بستر پر دراز تھی۔ سلطان شاہ اسی شگفتگی کے ساتھ سرگوشی کر رہا تھا جسے ویرا نے

آنکھ مار کر بھگا دیا تھا۔ ہمارے قدموں کی آہٹ پا کر وہ پلٹا اور دوسرا کو دیکھتے ہی اس نے خوشامدانہ انداز میں اپنی باچھیں پھیلا دیں۔

"جگو تو کا پچھا مجھے دیکھ کر یوں مسکرا رہا ہے جیسے میرا برسوں پرانا دوست ہو" ویرا نے منہ بنا کر بڑبڑائی پھر اس ہوٹل کو یکسر نظر انداز کر کے سلطان شاہ سے مخاطب ہوگئی "تم اس نابکار کو کیا سمجھانے کی کوشش کر رہے ہو؟ یہ تمہارا ایسا کھا جائے گا اور کچھ سمجھ کر نہیں دے گا۔"

بھوک چمک اٹھی ہے۔ میں اسے بتانا چاہ رہا تھا کہ تم دونوں کے آتے ہی کھانا لگا دیا جائے۔ اتنی سی بات اس کی سمجھ میں نہیں آرہی" سلطان شاہ نے بے بسی سے کہا۔

اس دوران میں نے دیکھ لیا تھا کہ ہمارے جملہ اختیار جوں کے توں موجود تھے۔

"اب ہم آہی گئے ہیں تو مخصریات کرو" یہ کہہ کر ویرا اس خشتکاری کی طرف بڑھی۔ اس نے داہنے ہاتھ سے لقمہ منہ میں لے جانے کی اداکاری کرتے ہوئے بائیں ہاتھ سے کسی کو بلانے کا پرزور اشارہ کیا اور وہ شخص تفہیمی انداز میں سر ہلا کر پھرتی سے واپس چلا گیا۔

"کمال ہے" سلطان شاہ نے خودکلامی کے انداز میں کہا "میں بات میں سمجھا رہا تھا تو وہ لودیلاؤ کی طرح حیرت سے میرا منہ تک رہا تھا اور اب کسی سعادت مند ملازم کی طرح دوڑتا ہوا گیا ہے۔"

"آدمی آدمی کی بات ہوتی ہے لیکن مجھے دکھ اس بات کا ہے کہ اس وقت غزالہ ذرا رنگ مجھ سے ناراض ہے" وہ بے تکلفانہ انداز میں غزالہ کے بستر پر ہی بیٹھ گئی "بعض اوقات یہ ہلکے پھلکے مذاق کو بھی برداشت نہیں کر پاتی۔ یہ اس کی بہت بڑی کمزوری ہے۔"

"مجھ سے الجھنے کی کوشش مت کرو" غزالہ کسی کٹکھنی بلی کی طرح غرائی "تم بولنے پر آتی ہو تو تمہیں پتا ہی نہیں چلتا کہ تم کب مذاق کی حدود کو پھلانگ کر دل آزاری پر اتر آئی ہو۔"

"میں شرمندہ ہوں" ویرا دونوں ہاتھوں سے اس کے پاؤں داب نے لگی "مجھے معاف کر دو۔ کبھی کبھی میری کھوپڑی واقعی بے قابو ہو جاتی ہے۔ تم کراچی پہنچ کر مجھ سے بدلہ لے لینا لیکن یہاں غصہ تھوک دو۔"

غزالہ بے بسی سے ہنس پڑی "تمہاری ڈھٹائی کا مقابلہ کرنا بہت مشکل ہے۔"

باہر سے گشت کرتے ہوئے ہمیں ایک کمرے میں سے دھواں خارج ہوتا ہوا ضرور نظر آیا تھا لیکن فضا میں گوشت بھننے کی اشتہا انگیز خوشبو مفقود تھی۔ کھانا آیا تو وہ تازہ اور گرم ضرور تھا لیکن دال اور سبزیوں پر مشتمل تھا۔ وہ معاملہ اتنا پیچیدہ تھا کہ اشاروں کی زبان میں خشتکاریوں سے کچھ پوچھنا بے سود تھا۔ ہم چاروں بادل ناخواستہ کھانا کھانے بیٹھ گئے۔ ابھی چند منٹ بھی نہیں گزرے تھے کہ فضا میں کسی انجن کی جانی پہچانی گونج ابھرتی ہوئی سنائی دی۔ اس وقت ایک خشتکاری دیوار گیر مشعلیں روشن کرنے میں مصروف تھا۔ اس آواز پر وہ بھی چونکا۔ انجن کی آواز تیزی سے قریب آتی جا رہی تھی۔ مجھے خوشی ہوئی کہ قندوز خان ہماری توقع سے بہت پہلے واپس آرہا تھا۔ اس کی آمد سے فوری طور پر کئی الجھنیں رفع ہو سکتی تھیں۔

ہم آہستہ آہستہ اپنی شکم پری کرنے میں مصروف تھے کہ جیپ کی پرشور آواز ہمارے کمرے کے قریب آکر دم توڑ گئی۔ چند ثانیوں بعد قندوز خان السلام علیکم کا بلند آہنگ نعرہ لگاتا ہوا کمرے میں آگیا۔

"ٹھہرو!" ہمیں کھانے میں مصروف پا کر اس نے دروازے ہی سے ہانک لگائی "خالص دال اور سبزیاں کھا کر تمہارے ایمان کمزور ہو جائیں گے۔ میں رات کے کھانے کے لیے سالم دنبہ لے کر آیا ہوں۔"

ایک خشتکاری کاغذوں میں لپٹا ہوا دنبہ لے کر اندر آیا تو فضا بھنے ہوئے گوشت کی بو سے مہک اٹھی۔

"جلدی لے آؤ!" سلطان شاہ نے بے صبری سے کہا "تمہیں اس کار ثواب کا اجر عظیم ملے گا۔ اس روکھے پھیکے کھانے نے سردار صبغت اللہ کے انعام و اکرام کا لطف غارت کیا ہوا تھا۔ تم بروقت پہنچے ہو۔"

"مجھے معلوم تھا کہ آج یہاں ذبح کرنے کے لیے کوئی جانور

رہتا ہے۔ تم پرندے اسی لیے میں جان چھڑا کر جلد لوٹ آیا۔"

قندوز خان جوتے اتار کر ہمارے ساتھ آ بیٹھا اور اس کے آدمی نے سالم رانیں دستر خوان پر رکھ کر اس پر سے کاغذ اتارنا شروع کر دیا۔

مرغوب غذا کی آمد کی توجہ پاتے ہی ریا نے اپنی تحویل میں موجود بوتل کی سربوزی اور اسے منہ سے لگا لیا۔ اس وقت تک ویرا نے بوتل سے ایک گھونٹ بھی نہیں لیا تھا۔

"مرحبا!" قندوز خان نے ریا کی حرکت پر نعرہ تحسین بلند کیا "تم شیر کی بچی ہو۔ شراب پی کر دال اور سبزی کھانے سے بہتر ہے کہ آدمی بوتل مار کر اپنا سر کھول لے۔ اب کھانے پینے کا لطف آئے گا۔ میرا خیال تھا کہ تم لوگ اتنی جلدی کھانا نہیں کھاؤ گے.... لاؤ ذرا بوتل مجھے بھی دینا۔"

"بڑے بھائی!" سلطان شاہ بھرائی ہوئی آواز میں بولا "تمہاری غیر حاضری میں ہم چاروں اداس الوؤں کی طرح ایک دوسرے سے لڑ کر اس ویرانے میں بھٹک رہے تھے اور حیران ہو رہے تھے کہ چند روز میں چیغا سرائے کے خوب صورت کیمپ کو کس کی نظر کھا گئی؟ یہ تو بڑی خوب صورت جگہ تھی لیکن اب یہاں سب کچھ بدلا ہوا ہے۔ ہر طرف دل اداس کرنے والی ویرانی کا راج نظر آ رہا ہے۔"

قندوز خان نے جناتی انداز میں بوتل سے یکے بعد دیگرے کئی بڑے بڑے گھونٹ لیے پھر اپنی آستین سے دہانہ صاف کرتے ہوئے بولا "پچھلی بار تم چیغا سرائے کے جنوبی حصے میں تھے۔ اس بار ہم شمال میں ہیں۔ وہ مقام یہاں سے کچھ دور ہے اور وہاں ہمارا ایک لشکر پڑاؤ ڈالے ہوئے ہے۔ میں تمہیں اس جھنجھٹ سے بچا کر یہاں لایا ہوں۔ ان دونوں عورتوں کی وجہ سے تم اس لشکر میں تماشا بن جاتے یا تمہارا جھگڑا ہو جاتا۔"

"تم بہت سمجھ دار ہو لیکن ہمیں بے خبر رکھ کر تم نے چکر میں ڈال دیا تھا۔" ریا ہنس کر بولی۔

"ایک رات کی بات ہے۔ ذرا سی بے آرامی سے کیا فرق پڑتا ہے۔ اصل اہمیت ذہنی سکون کی ہوتی ہے۔ ان بے لگام لشکریوں میں تم ایک پل کے لیے بھی سکھ کی نیند نہیں سو سکتے تھے۔ وہ جنگی مورچوں سے نکل کر آتے ہیں تو کبھی کبھی تفریح کے چکر میں بدمعاشیوں پر اتر آتے ہیں۔ کل تم یہاں سے نکل جاؤ گے۔"

"کیا تم ہماری روانگی کا بندوبست کر آئے ہو؟" میں نے مسرت آمیز تجسس کے ساتھ سوال کیا۔

"ادھوری بات ہوتی ہے۔ کل والے کارواں میں دو گورے بھی شامل ہیں۔ ان کی اجازت کے بغیر قافلے میں اضافہ نہیں کیا جا سکتا۔ وہ معاملات طے کرنے کے لیے مجھے دوبارہ شہر جانا ہے۔" قندوز خان نے بتایا۔

"ہم لوگوں کو بھی ساتھ لے چلو۔ ہو سکتا ہے کہ ہم گوروں کو آمادہ کر لیں۔" ریا بولی۔

"وہ مان جائیں گے۔" قندوز خان نے پورے اعتماد سے کہا "آج کل یہ علاقے ہر قانون کی عمل داری سے باہر ہیں۔ ادھر کا سفر کرنے والے غیر ملکی اچھی طرح جانتے ہیں کہ مقامیوں کی کوئی التجا بھی حکم کا درجہ رکھتی ہے۔ وہ نہیں مانیں گے تو آبادی سے باہر نکلتے ہی کتوں کی طرح بھون ڈالے جائیں گے۔ کھانے کے بعد میں اکیلا ہی جاؤں گا۔ تم چاروں میں سے کسی کو اپنے ساتھ لے جانے سے بات بگڑ بھی سکتی ہے۔"

"ہم تمہاری رضا میں خوش رہنے والوں میں سے ہیں۔" میں نے بلا حیل و حجت ہتھیار ڈال دیے۔ اس کی غیر متوقع واپسی سے جہاں میرے کئی سوالوں کے جوابات مل گئے تھے وہیں ہمیں خاصی ڈھارس بھی مل گئی تھی۔

غزالہ دوسروں سے نظریں بچا کر مجھے بار بار گھورے جا رہی تھی۔ وہ مجھے شراب نوشی سے باز رکھنا چاہتی تھی۔ میں اس کی نگاہوں کا مطلب خوب سمجھ رہا تھا۔ کمال کی بات یہ تھی کہ ویرا یا قندوز خان کو مجھے شریک کرنے کا خیال نہیں آیا تھا۔ وہ دونوں ہی گدھوں کی طرح بوتل نچوڑنے کے چکر میں تھے۔

رانیں پر سے کاغذ کی تہیں اترنے تک قندوز خان نے خالی بوتل قالین پر لڑھکا دی تھی۔ کھانا شروع کرنے سے پہلے اس نے آسودہ انداز میں ایک لمبی ڈکار لی، اپنی مونچھیں اور بے ترتیب داڑھی پر ہاتھ پھیرا اور رانوں پر حملہ آور ہو گیا۔ ہم چاروں نے بھی کھانے کا رکا ہوا سلسلہ دوبارہ جاری کر دیا۔

کھانے سے فارغ ہونے کے بعد قندوز خان جیپ لے کر واپس چلا گیا۔ اس وقت تک باہر گہرا اندھیرا پھیل چکا تھا۔ رات زیادہ نہیں ہوئی تھی لیکن مشینی شور شرابے سے محفوظ اس سکون پرور ویرانے میں ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے کافی رات گزر چکی ہو۔

شام ہونے کے ساتھ ہی وہاں موسمی تبدیلی کے آثار رونما ہو چلے تھے۔ رات گہری ہونے کے ساتھ فضا میں خنکی بڑھتی جا رہی تھی۔ ہم نے کھڑکیاں بند کر دیں تاکہ باہر کا موسم ہم لوگوں پر زیادہ اثر انداز نہ ہو سکے۔ کھانے کے برتنوں کی واپسی کے بعد سلطان شاہ نے دروازہ بھی بند کر دیا۔

ہم چاروں اپنے اپنے بستروں پر دراز تھے۔ پروگرام کے مطابق مجھے بیدار رہ کر چوکیداری کرنی تھی لیکن میرے ساتھ ساتھ وہ تینوں بھی جاگتے رہے۔ کچھ دیر بعد سب نے محسوس کیا کہ کھڑکیاں اور دروازہ بند ہونے کی وجہ سے مشعل کے خام ایندھن کا کثیف دھواں کمرے میں گھٹ کر ناگوار اثرات مرتب کر رہا تھا۔

میں نے بیس راؤنڈ والا میگزین چیک کر کے اپنی بھری ہوئی کلاشنکوف اپنے اور سلطان شاہ کے گدوں کے درمیان میں اس طرح چھپائی کہ اندھیرے میں ہم دونوں کسی دقت کے بغیر اس تک رسائی حاصل کر سکیں۔ پھر مشعل گل کر دی گئی۔ کمرے میں گھور اندھیرا پھیل گیا۔

میں نے اصرار کیا کہ وہ لوگ میری فکر کیے بغیر آرام سے سو جائیں لیکن ان میں سے کسی کو نیند نہیں آ رہی تھی۔ میں نے ان کا ذہنی تناؤ دور کرنے کے لیے دھیمی آواز میں وضاحت کی کہ ہم

لوگ کسی حقیقی خطرے سے دوچار نہیں تھے بلکہ غیر یقینی حالات کی وجہ سے خود کو خطرات میں گھرا ہوا محسوس کر رہے تھے۔

"ہمیں شتنگاریوں پر بھرپور اعتماد ہوتا تو کسی کو بھی فکر مند ہونے کی ضرورت نہیں تھی۔" اندھیرے میں سلطان شاہ کی آواز ابھری۔ "باہر تین شتنگاری موجود ہیں۔ یہ ان کا علاقہ ہے۔ اصولاً تو ان کی مرضی کے بغیر پرندہ بھی یہاں پر نہیں مار سکتا۔ مشکل یہ ہے کہ ہم ان پر اعتماد کھو بیٹھے ہیں۔ اسی وجہ سے سب متفکر ہیں۔"

میں خاموش رہا۔ اس وقت کے گمبھیر ماحول میں اپنے اندیشوں کو دہرا کر میں ان لوگوں کی اعصابی کشیدگی میں اضافہ نہیں کرنا چاہتا تھا۔

وقت رینگتے رینگتے گزرتا رہا۔ وریا کے ذہن پر غنودگی کا گہرا خمار طاری تھا اس لیے سب سے پہلے اسی کو نیند آئی۔ پھر غزالہ کے بستر سے بھی مخفوظ ہو گئے۔ ان دونوں کی نیند میں خلل پڑنے کے اندیشے سے میں خاموش رہا مگر اندھیرے میں بھی میں دیکھ سکتا تھا، سلطان شاہ اپنے بستر پر پڑا پڑا کروٹیں بدل رہا تھا۔

کافی دیر بعد سلطان شاہ بھی سو گیا۔ میں اس کے ہموار اور گہرے گہرے سانسوں کی آوازیں بخوبی سن رہا تھا مگر نیند میری آنکھوں سے کوسوں دور تھی۔ باہر گہرا سناٹا پھیلا ہوا تھا۔ بس کبھی کبھی کسی جھینگر کی آواز اس سناٹے کو مجروح کر دیتی تھی ورنہ پھر وہی بے کراں خاموشی ماحول پر محیط ہو جاتی تھی۔

جانے کتنی دیر تک میں اسی طرح خاموش لیٹا رہا۔ کافی وقت گزرنے کے بعد میری پلکیں بھی بوجھل ہونے لگیں۔ میں نے سوچا کہ ذہن پر طاری ہونا وہ خمار زدہ گہرا ہو لے تو میں سلطان شاہ کو جگا دوں گا۔

وہی میری اس رات کی سب سے بڑی بھول تھی۔ جانے کب غنودگی نے اچانک مجھ پر غالب آ گئی اور سلطان شاہ کو بیدار کرنے سے پہلے ہی میری آنکھ لگ گئی۔ مجھے کچھ اندازہ نہیں کہ میں کتنی دیر سوتا رہا۔ خوف اور سنسنی کے ملے جلے جذبات کے ساتھ میری آنکھ کھلی تو میں اپنی جگہ پر بے حس و حرکت پڑا اندھیرے میں آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر کچھ دیکھنے کی کوشش کرتا رہا لیکن ناکام رہا۔ پھر اچانک ہی مجھے اپنے سرہانے سے ایک موہوم سی آواز آئی۔ یوں محسوس ہوا جیسے بوجھ اٹھاتے ہوئے کسی کے منہ سے خفیف سی آواز غیر ارادی طور پر خارج ہو گئی ہو۔

میں نے آواز کی سمت میں سر گھمانے کی کوشش کی مگر اس وقت میرا سر منوں بوجھل ہو گیا۔ میرے لاشعور میں یہ خوف جاگا ہوا تھا کہ اس اندھیرے کمرے میں ہمارے علاوہ کوئی پراسرار اجنبی بھی موجود تھا جو کسی بھی طرح ہمارا خیر خواہ نہیں ہو سکتا تھا۔ غالب گمان یہی تھا کہ مجھے حرکت کرتے دیکھ کر وہ مجھے کوئی نقصان پہنچانے پر تل جاتا۔

گلان سے واپسی پر میرے اور غزالہ کے درمیان جو گفتگو ہوئی تھی اس کے بعد میں وریا کے بارے میں بہت فکر مند تھا۔

بارانی فطرتاً عیاش رہے ہوں یا نہ رہے ہوں، یہ بات طے تھی کہ وہ بلا کے انا پرست تھے۔ یہ صبغت اللہ بارانی کی انا پرستی ہی تھی جس نے اسے اپنے محسن اور سردار کے مقابل لا کھڑا کیا تھا۔ پھر اسی انا پرستی کی وجہ سے اس نے بے نسب، بدکار اور آزاد خیال جنت گل کو جرگے کے ذریعے پاکیزہ اور نیک منصور قرار دلوا کر بلند مرتبہ طور پر اپنے تایا زاد بھائی ارسلان خان سے منسوب کیا تھا۔ اس نے میرے سامنے کھل کر اس خواہش کا اظہار کیا تھا کہ وہ وریا کو اپنے تصرف میں لینے کا متمنی تھا۔ میں نے وریا کے بارے میں ایک ذاتی کر اسے اپنے ارادے سے دستبردار ہونے پر آمادہ کر لیا تھا مگر میرا خیال تھا کہ وریا کا تصور اس کے دل میں ایک پھانس بن کر پیوست ہو گیا تھا۔ صبغت اللہ نے وریا کو مستقل طور پر لے جانے کا ارادہ ضرور ترک کر دیا تھا لیکن اس کی قبائلی انا وریا کو مسخر کرنے پر تلی ہوئی تھی۔ جب تک ہم افغانستان کی سرحدوں میں موجود تھے، صبغت اللہ کی طرف سے کسی جیتی کارروائی کے خطرے کو نظر انداز نہیں کیا جا سکتا تھا۔ مجھے شبہ ہوا کہ خطرے کی وہ گھنٹی بالآخر سر پر آن پہنچی ہے۔

میں نے بہت آہستگی سے اپنا سر گھمایا تو تاریکی میں مجھے ایک دراز قامت انسانی ہیولا نظر آیا۔ اس کی پشت میری جانب تھی اور اس نے کسی کو اپنی کمر پر لادا ہوا تھا۔ وہ دبے قدموں دیوار کی طرف جا رہا تھا جہاں کھڑکی کے دونوں پٹ کھلے ہوئے تھے۔ اس تاریک فضا کا بیشتر حصہ اس شخص کے وجود کی آڑ میں تھا۔

میں نے اضطراری طور پر بستر پر نگاہ ڈالی۔ سلطان شاہ اپنی جگہ پر بے خبر سویا ہوا تھا۔ غزالہ کا لحاف بھی پھولا ہوا تھا البتہ وریا کا بستر خالی تھا۔ اس کا لحاف ایک طرف پڑا ہوا تھا۔

وریا نے کتنی ہی افیون لی ہوتی، وہ اتنی غافل نہیں ہو سکتی تھی کہ کوئی اسے اپنی پشت پر لاد کر لے جاتا اور اسے ہوش ہی نہ آتا۔ اسے اٹھا کر لے جانے والے نے یقینی طور پر اسے باہر لانے سے پہلے اسے بے ہوش کر دیا تھا۔ جب ہی وہ اتنے اطمینان سے اٹھائے لیے جا رہا تھا۔

میں نے پھرتی کے ساتھ اپنی پوزیشن تبدیل کی اور گدے کے نیچے سے لوڈ کی ہوئی کلاشنکوف نکال لی۔

لمحہ بھر کے لیے وہ شخص ایک طرف جھکا اور مجھے کھڑکی سے باہر کھڑے ہوئے ایک اور شخص کی جھلک بھی نظر آئی۔ باہر اندھیرا ضرور تھا لیکن تاروں بھرے آسمان کے سامنے میں مجھے اس کے خدوخال بھی نظر آ گئے۔ میں یہ دیکھ کر چونک پڑا کہ وہ میرے لیے اجنبی نہیں تھا۔ اسے میں صبغت اللہ کے حواریوں میں دیکھ چکا تھا۔

اس کا مطلب یہ تھا کہ وریا کو اٹھا لے جانے والا اکیلا نہیں تھا۔ اس کے ساتھی کو میں دیکھ ہی چکا تھا۔ یہ بھی ممکن تھا کہ باہر مزید آدمی موجود رہے ہوں۔ وریا کو ایک بار کھڑکی سے باہر پہنچا دیا جاتا تو اسے کسی بھی صورت میں بازیاب نہیں کرایا جا سکتا تھا۔

میری کلاشنکوف میں بھی وائنڈر والا میگزین چڑھا ہوا تھا مگر باہر کی صورت حال مجبوری بن گئی تھی۔ وائنڈر کے استعمال میں کفایت ناگزیر تھی۔ میں نے اپنی رائفل کا خودکار بٹن کھسکائے بغیر مال سیدھی کر کے دیرا کو لے جانے والے شخص کی ٹانگوں کا نشانہ لیا اور ٹریگر دبا دیا۔ ایک دھماکے کے ساتھ وہ شخص کراہتا ہوا قالین پر ڈھیر ہو گیا۔

میرے فائر کرتے ہوئے میرا حریف بالکل بے خبر تھا۔ میں چاہتا تو پشت سے اس کے اوپری دھڑ پر گولی چلا سکتا تھا لیکن وہ متحرک تھا اور اندیشہ یہ تھا کہ نشانہ خطا ہونے کی صورت میں دیرا بری طرح زخمی نہ ہو جائے۔ میں نے لمحوں ہی لمحوں میں فیصلہ کر کے اس کی کوئی ٹانگ بری طرح ادھیڑ ڈالی تھی۔

اس کے گرتے ہی کھلی ہوئی کھڑکی پوری طرح میری نظروں میں آ گئی۔ کان اور اپنے ساتھی کی دردناک کراہ سن کر باہر والا اضطراری انداز میں کھڑکی کے راستے اندر کودنا چاہ رہا تھا کہ میں نے اس پر بھی گولی چلا دی۔

اس بار میرا نشانہ خطا ہو گیا مگر ایک فائدہ ہوا کہ وہ اندر آنے کے بجائے خوف زدہ ہو کر باہر کی طرف گر گیا۔ پھر باہر کی فضا پے در پے فائروں سے لرز اٹھی۔ باہر والے نے جھلاہٹ میں شاید اپنے پستول کا پورا میگزین ہوا میں خالی کر دیا تھا۔ میں نے یہ بات خاص طور پر نوٹ کی کہ باہر کا ردعمل بہت محدود تھا۔ اس کا ایک ہی مطلب تھا کہ ہمارے مقابلے میں ان دونوں کے علاوہ کوئی تیسرا شخص نہیں تھا۔

سلطان شاہ پہلے فائر کے ساتھ ہی ہڑبڑا کر بستر سے نکل پڑا تھا اور اندازے سے اس طرف جھپٹا تھا جدھر ہمارے بیگ بھرے ہوئے ہتھیار رکھے ہوئے تھے لیکن مجھے اس بات پر سخت حیرت تھی کہ باہر سے ہوائی فائرنگ ہونے تک نہ آرا نے کوئی جنبش نہیں کی تھی۔ نہ ہی وہاں رہنے والے تینوں خشتکاریوں کا کوئی ردعمل سامنے آیا تھا۔

میں نے اپنی جگہ چھوڑ کر اپنے زخمی حریف کی طرف چھلانگ لگا دی۔

دیرا قالین پر جس طرح گری تھی، اسی طرح بے حس و حرکت پڑی ہوئی تھی۔ میں نے اپنے حریف کے ڈیل ڈول کو دیکھتے ہوئے اس سے دست بدست مقابلہ کرنے کا ارادہ ترک کرتے ہوئے اس کے بائیں پہلو پر فائر کیا مگر وہ خطرہ بھانپ کر اس نے دائیں طرف جھکا اور گولی چھپروں کی دیوار کے کسی جوڑ میں پیوست ہو گئی۔

وہ دائیں طرف جھکتے جھکتے ہی پلٹا اور کسی بھوکے چیتے کی طرح جست لگا کر میرے اوپر آ رہا۔

میرے لیے اس کے اڑتے ہوئے وجود کی جھونک کو سنبھالنا مشکل تھا۔ میں اس کے ساتھ ہی قالین پر ڈھیر ہو گیا۔ وہ غراتے ہوئے کسی اجنبی زبان میں کچھ بکے جا رہا تھا اور مجھے بری طرح جھنجھوڑ رہا تھا۔

"جنٹو! اب میں گولی مار دوں گا۔" اندھیرے میں سلطان شاہ کی غراہٹ گونجی۔ اس کی آواز میں نیند کے خمار کا دور دور تک پتا نہیں تھا لیکن مجھے خوف تھا کہ وہ اسی وقت گہری نیند سے بیدار ہوا ہے اور اسے صورت حال کا پورا ادراک نہیں ہے۔ اگر اس نے اندھا دھند گولیاں برسائیں تو میرے علاوہ دیرا کی جان کو بھی سنگین خطرہ لاحق ہو سکتا تھا۔ اس بارے میں سوچتے ہوئے میرا دھیان بٹا ہی تھا کہ میرے حریف نے فائدہ اٹھا لیا۔

"گولی نہ چلانا!" میں نے اپنی کمر کو اس شخص کی گرفت سے محفوظ رکھنے کے لیے ہاتھ پیر مارتے ہوئے چیخ کر کہا۔ "ہم بری طرح الجھے ہوئے ہیں۔ تم کھڑکی کا خیال رکھو۔ ایک بدمعاش ادھر بھی موجود ہے۔"

اس اثنا میں میرا حریف میری کمر میں ہاتھ ڈالنے میں کامیاب ہو چکا تھا۔ اس نے ایک جھٹکے سے مجھے اپنے بازوؤں میں اٹھایا اور اپنے قدموں پر کھڑا ہوتا چلا گیا۔ میرے حلق سے خود بخود بے معنی آوازیں برآمد ہونے لگیں۔

سلطان شاہ کھڑکی کی طرف جانے کے لیے جوں ہی ہمارے قریب سے گزرا، میرے حریف نے مجھے بے دردی سے اس پر اچھال دیا اور ہم دونوں ایک دوسرے سے الجھ کر قالین پر ڈھیر ہو گئے۔

زخمی حریف لنگڑاتا ہوا کھڑکی کی طرف بھاگ نکلا۔ سخت مزاحمت سے دوچار ہونے کے بعد اسے اپنی جان کے لالے پڑ گئے تھے اور وہ دیرا کو تقریباً بھول ہی بیٹھا تھا۔

اس مقابلے میں کلاشنکوف میرے ہاتھ سے نکل گئی تھی۔ باہر والے کو ہم لوگوں کی طرف سے کسی مقابلے کی توقع نہیں تھی۔ وہ بوکھلاہٹ کے عالم میں میگزین لوڈ کر کے بار بار ہوائی فائرنگ کیے جا رہا تھا لیکن اس نے دوبارہ کھلی ہوئی کھڑکی کے سامنے آنے کی ہمت نہیں کی تھی۔ وہ فائر ختم کرنے کے ساتھ ہی رہ رہ کر کچھ بکتا جا رہا تھا۔ شاید وہ اپنے اندر والے ساتھی کا حوصلہ بڑھانے اور اسے ہدایات دینے میں مصروف تھا۔

جب تک میں سنبھل کر اپنے حریف کی طرف لپکا، وہ کھڑکی تک پہنچ چکا تھا۔

"رک جاؤ ورنہ میں گولی مار دوں گا۔" میں نے خالی ہاتھ ہونے کے باوجود چیخ کر اسے دھمکی دی۔ وہ اس دھوکے سے ناواقف تھا لیکن اس پر اپنی جان بچانے کی دھن سوار تھی کہ وہ کسی زخمی درندے کی طرح غراتا ہوا دیوار پر ہاتھ ٹکا کر اچھلا اور پھر کھلی ہوئی کھڑکی کے خلا سے گزرتا ہوا باہر اندھیرے میں کود گیا۔

اچانک کچھ فاصلے سے کسی کی خوابیدہ آواز گونجی۔ الفاظ نامانوس تھے مگر لہجہ استفسار طلب تھا۔ شاید باہر والے تینوں ششتکاریوں میں سے کسی کو ہوش آ گیا تھا لیکن وہ مداخلت بے سود تھی۔ اس وقت تک سنگلاخ زمین پر دو افراد کے دوڑتے ہوئے

قدموں کی آوازیں کافی دور جا چکی تھیں۔

"یہ سب... کیا ہو رہا تھا؟" سلطان شاہ میرے عقب میں آ کر مستفسر ہوا۔ فطری اور غیر ارادی رد عمل کا جوش فرو ہوتے ہی اس پر فکر اور تشویش غالب آ گئی تھی۔ شاید وہ کچھ خوف زدہ بھی ہو گیا تھا۔

میں نے پلٹ کر دیکھا تو اس کے داہنے ہاتھ میں کلاشن کوف دبی ہوئی تھی۔ میں نے ہاتھ بڑھا کر وہ اپنے قبضے میں لے لی "یہ مجھے دے دو اور تم مشعلیں روشن کرو۔ میں ابھی آتا ہوں۔"

"وہ اندھیرے میں ہیں۔ ہم نے ذرا بھی روشنی کی تو وہ ہمیں نشانے پر رکھ لیں گے۔"

"چوروں کے پاؤں نہیں ہوتے۔ وہ بھاگ چکے ہیں" میں نے تحمل سے کہا "میں جیسا کہہ رہا ہوں تم ویسا ہی کرو۔ ہم خطرے سے نجات حاصل کر چکے ہیں۔"

میں رائفل کو خود کار پوزیشن میں شفٹ کر کے کھلی ہوئی کھڑکی کے قریب گیا اور نال سوئی دیوار کے سرے پہ لگا کر فرش پر بیٹھتے ہوئے گھوڑا دبا دیا۔ میگزین میں موجود دس کی دس گولیاں چند سیکنڈ میں آسمان کی طرف تیرتی چلی گئیں۔ میرے اس برسٹ نے تاریک اور ویران فضا کو لرزا کر رکھ دیا۔

سلطان شاہ نے ایک مشعل روشن کر دی۔ میں اس کی طرف پلٹا تو وہ حیرت سے دریا اور غزالہ کو دیکھے جا رہا تھا۔ مجھے اپنی طرف متوجہ پا کر اس نے تحیر زدہ آواز میں پوچھا "ان دونوں کو کیا ہوا؟ اتنی مار دھاڑ سے تو مُردے بھی اپنی قبریں پھاڑ کر باہر نکل آتے۔ یہ دونوں بالکل بے سدھ پڑی ہوئی ہیں۔"

"انہیں کوئی زود اثر دوا سنگھا کر بے ہوش کیا گیا ہے" میں نے کہا "شنگاری اپنے حریفوں کو بے ہوش کرنے کے عادی معلوم ہوتے ہیں۔ یہ آنے والوں کی بدقسمتی تھی کہ انہوں نے صرف عورتوں کو بے ہوش کرنے پر اکتفا کیا۔ ہم بھی بے ہوش ہوتے تو وہ دریا کو اٹھا لے جانے میں کامیاب ہو جاتے۔"

"عورتیں ہم سے دور مگر ایک دوسرے کے ساتھ دراز تھیں اس لیے آسانی سے شکار ہو گئیں۔ لیکن تم نے کیسے سمجھ لیا کہ یہ شنگاریوں کی حرکت تھی؟ کیا ہم ان کے سردار کے مہمان نہیں ہیں؟"

"مہمان ہونا اور بات ہے۔ صبغت اللہ کی دریا پر نظر تھی۔ تازہ واقعات اسی سلسلے کی کڑی ہیں۔"

"ہم کالان سے یہاں تک اسی کے رحم و کرم پر تھے۔ وہ دریا کو زبردستی بھی چھین سکتا تھا۔ اسے اتنے ہیر پھیر اور ڈھکوسلے کی کیا ضرورت تھی؟" وہ الجھن آمیز لہجے میں بولا کیونکہ وہ قبائلیات سے باخبر نہیں تھا۔

"دوہری شخصیت رکھنے والے لوگ ہیر پھیر کے بغیر کوئی کام نہیں کرتے۔ وہ ڈنکے کی چوٹ پر دریا پر ہاتھ ڈالتا تو پوری شنگار دلی میں بدنام ہو جاتا۔ اس کی نئی نویلی سرداری ایسی بدنامی کی متحمل نہیں ہو سکتی۔ رات کے اندھیرے میں یہاں رونما ہونے والی واردات نامعلوم مجرموں کے سر ڈال دی جاتی۔ جبکہ دریا سے اس کا دل بھر جاتا تو وہ دریا کو مروا دیتا یا پھر بے ہوش کر کے کسی دور افتادہ ویرانے میں پھنکوا دیتا۔ اس طرح وہ کوئی بدنامی مول لیے بغیر اپنی انا کو تسکین پہنچا سکتا تھا۔"

"پھر اب کیا ہوگا؟ اپنے [illegible] کی ناکامی اسے مشتعل کر دے گی۔ وہ ہم پر کوئی اور وار بھی کر سکتا ہے۔"

"اس کا امکان بہت کم ہے" میں نے سوچتے ہوئے کہا "ہر قسم کے وسائل پر دسترس رکھنے کے باوجود یہ لوگ لاسلکی مواصلاتی سہولتوں سے بے بہرہ ہیں۔ رات میں یہاں سے کالان کا سفر اختیار کرنا ناممکن ہے۔ صبغت اللہ کو دن چڑھنے سے پہلے اس ناکامی کی اطلاع نہیں مل سکتی۔ ان لوگوں کی نئی ہدایات کے ساتھ واپسی دوپہر سے پہلے نہیں ہوگی۔ ہو سکتا ہے کہ اس وقت تک ہم یہاں سے کافی دور نکل چکے ہوں۔"

سلطان شاہ غزالہ کی دیکھ بھال میں مصروف ہو گیا۔ میں دریا کے قریب جا بیٹھا۔ میں نے دریا کی آنکھوں کے پپوٹے الٹ کر دیکھا تو اس کی دونوں پتلیاں اوپر چڑھی ہوئی تھیں اور آنکھوں کی سفیدی بھیانک معلوم ہو رہی تھی۔

اس وقت موسم خاصا خنک تھا۔ میں دریا کو قالین سے کھینچ کر اس کے بستر تک لے جانے کی کوششوں میں مصروف تھا کہ کھلی ہوئی کھڑکی سے ایک آواز سن کر بری طرح بھڑک اٹھا۔

وہ ہمارے منجم شنگاریوں میں سے ایک تھا اور ہم سے رکھ رہا تھا۔ غالباً اس نے بند دروازے پر طبع آزمائی کے بعد روشن کھڑکی کا رخ کیا تھا۔ میں نے دریا کو چھوڑ کر غصیلی نظروں سے اس کی طرف دیکھا۔ ہوا سے ہولے ہولے بھڑکتی ہوئی مشعل کی روشنی براہ راست اس کے چہرے پر پڑ رہی تھی۔ میں اس کی چھوٹی چھوٹی آنکھوں میں تیرتے ہوئے خمار کے سرخ ڈورے بآسانی دیکھ سکتا تھا۔

میں نے اسے اندر آنے کا اشارہ کیا اور وہ کھڑکی سے گزر کر اندر آ گیا۔ اس کے ساتھ ہی بقیہ دونوں شنگاری بھی اندر آ گئے۔ تینوں کی آنکھیں گہری نیند کے اثرات سے بوجھل ہو رہی تھیں۔ اس وقت وہ سب اسلحہ بند تھے۔

میرے اشارے پر ان میں سے ایک نے کھڑکی کے کھلے ہوئے چوبی پٹ بند کر دیے۔

"ان حرام زادوں سے پوچھو کہ جب فائرنگ شروع ہوئی تو کہاں مرے ہوئے تھے؟" سلطان شاہ نے غصے سے کہا۔

"اگر ہمارے ساتھ کوئی سازش ہوئی ہے تو یہ اس میں شامل نہیں تھے۔ تینوں بے چارے گہری نیند سے اٹھ کر آئے ہیں۔ ان کی آنکھوں میں اور چہروں پر حیرت کے آثار نمایاں نظر آ رہے ہیں" میں نے ان کا جائزہ لیتے ہوئے کہا "اندھیرے میں ان کو اندازہ ہی نہیں ہو سکا ہوگا کہ یہاں باہر کے لوگ آئے ہوئے

ہیں۔"
میرے خاموش ہوتے ہی ان میں سے ایک شخص بولنے لگا۔ اس کا ایک لفظ بھی میرے پلے نہیں پڑ سکا۔
اشاروں اور اداکاری کے ذریعے میں بدقت تمام انہیں صورت حال سے آگاہ کرنے میں کامیابی حاصل کر سکا۔ پتا نہیں وہ میرا صحیح مدعا ہی سمجھے یا کسی اور نتیجے پر پہنچے لیکن اتنا ضرور ہوا کہ ان کی متجسس اور خوابیدہ نگاہوں میں تشویش جھلکنے لگی اور انہوں نے سوالات کرنے کا سلسلہ ختم کر دیا۔
ان کی مدد سے میں نے دریا کو بستر پر منتقل کر کے اس کے بدن پر لحاف ڈال دیا۔ سلطان شاہ نے غزالہ کو ہوش میں لانے کے چکر میں، پانی کے چھینٹے مار مار کر اس کے چہرے کے ساتھ ہی تکیہ بھی بھگو دیا تھا۔
"سب کوششیں بے سود ہیں" میں نے ایک طرف بیٹھتے ہوئے کہا "اپنی توانائی ضائع مت کرو۔ بے ہوشی کی دوا کا اثر اترنے سے پہلے انہیں ہوش نہیں آئے گا۔ یہ اتفاقی بے ہوشی نہیں ہے جو امدادی کوششوں سے ختم ہو جاتی ہے" یہ کہہ کر میں نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالی تو ساڑھے تین بجا رہی تھی۔
تینوں شنگتاری مجرمانہ احساس کے ساتھ سر جھکائے خاموش کھڑے ہوئے تھے۔ شناسیوں سے اجتماعی طور پر کوئی لگاؤ یا ہمدردی نہ ہونے کے باوجود مجھے ان پر ترس آنے لگا لیکن سلطان شاہ درشتی سے بولا "ان کی ناک کے نیچے اتنا بڑا واقعہ ہو گیا اور یہ گدھے گھوڑے بیچ کر سوتے رہے۔ اب میں ان سالوں کی رات خراب کروں گا۔"
یہ کہہ کر وہ ان تینوں کو گھورنے لگا پھر "قندوز خان" کہہ کر اپنا ہاتھ فضا میں ہلانے لگا۔
اس کا سوال فوری طور پر سمجھ لیا گیا۔ اشاروں کی مدد سے جو جواب دیا گیا وہ بھی قابل فہم ثابت ہوا۔ قندوز خان جیپ کے ذریعے کہیں گیا ہوا تھا اور اس وقت تک واپس نہیں لوٹا تھا۔ سلطان شاہ نے انہیں قندوز خان کی واپسی تک باہر پہرا دینے کی ہدایات دیں۔ اس بار اسے کافی محنت کرنی پڑی اور پھر تینوں شنگتاری دروازہ کھول کر باہر چلے گئے۔ وہ جاتے ہوئے بھی ترساں نظر آ رہے تھے۔
چند منٹ بعد سلطان شاہ ان کا جائزہ لینے کے لیے باہر گیا اور واپس آ کر اس نے اطلاع دی کہ ان تینوں میں سے ایک دروازے کے سامنے جما بیٹھا تھا اور بقیہ دو کھڑکیوں کے نیچے چوکیداری کر رہے تھے۔
"اب کچھ نہیں ہو گا۔ آخری پہر کی ٹھنڈ میں وہ اکڑ کر رہ جائیں گے" میں نے کہا۔
"وہ مقامی باشندے ہیں۔ یہاں کی گلابی سردی ان کا کچھ نہیں بگاڑ سکے گی۔ بستر کی گرمی دستیاب ہوئی تو وہ ایک مرتبہ پھر گدھے گھوڑے بیچ کر سو جائیں گے۔ اس بارے میں تمہیں دخل دینے کی ضرورت نہیں" یہ کہنے کے بعد وہ دوبارہ غزالہ کے منہ پر پانی کے چھینٹے مارنے لگا۔
"تم بلاوجہ اس کا منہ گیلا کر رہے ہو۔ سردی میں اسے نمونیا ہو جائے گا۔"
"پتا نہیں یہ دونوں کب تک اسی حالت میں پڑی رہیں گی؟" وہ پُرتشویش لہجے میں بڑبڑایا۔
"تم فکر نہ کرو۔ قندوز خان روانگی کا بندوبست کر کے واپس آیا تو ہم انہیں اپنے کاندھوں پر لاد کر بھی روانہ ہو سکتے ہیں۔ ان کی بے ہوشی ہماری روانگی میں مانع نہیں ہو سکے گی۔"
وہ پھر کسی تشویش زدہ بت کی طرح غزالہ کے سرہانے جما بیٹھا رہا۔ میرے لیے یہ ایک خوش گوار بات تھی کہ سلطان شاہ غزالہ کی ذرا سی بھی پریشانی پر اس قدر فکرمند ہو جاتا تھا جیسے ان دونوں کے درمیان خون کا کوئی قریبی رشتہ رہا ہو۔ میں اطمینان سے اپنے بستر پر دراز ہو کر لحاف میں دبک گیا۔
"کیا تم سو رہے ہو؟" اس نے حیرت سے آنکھیں پھاڑ کر پوچھا۔
"میں نے اپنی ڈیوٹی پوری سے زیادہ ادا کی ہے۔ اب تم جانو اور تمہارا کام۔ میں ذرا ایک جھپکی لے لوں۔"
خطرے کی وجہ سے میرے ذہن اور اعصاب پر طاری ہونے والا دباؤ ختم ہونے کے ساتھ ساتھ مجھے نیند ستانے لگی تھی۔ بستر کی نرم اور آرام دہ حرارت پا کر میں نے آنکھیں موندیں تو ذہن نیند کی دلدل میں دھنستا ہی چلا گیا۔

○☆○

ہم جاگے اور صبح کے معمولات سے فارغ ہوئے تو شنگتاریوں نے ناشتہ پیش کر دیا۔ وہ سخت جان کوہستانی وقت سے سونے اور وقت پر جاگنے کے عادی تھے۔ سلطان شاہ نے رات کے آخری حصے میں انہیں شب بیداری میں مبتلا کر کے سخت اذیت سے دوچار کر دیا تھا۔ وہ چل پھر ضرور رہے تھے لیکن ان کی چال بگڑی ہوئی تھی۔
دریا اور غزالہ کو سورج طلوع ہونے سے پہلے ہوش آ گیا تھا۔ سلطان شاہ کی زبانی رات کی کہانی سن کر دونوں ہی خوف زدہ ہو گئیں لیکن ان میں سے کسی نے میری نیند میں خلل انداز ہونے کی کوشش نہیں کی۔ میں آٹھ بجے کے قریب اپنی نیند پوری کر کے ہی بیدار ہوا تھا۔
ہم ناشتے سے فارغ ہو کر باہر دھوپ میں آ بیٹھے۔ گزرے ہوئے واقعات کے بارے میں دونوں عورتوں کے سوالات کا سلسلہ جاری تھا کہ دور سے جیپ آتی ہوئی نظر آئی۔ انجن کا شور سن کر تینوں شنگتاری بھی اپنے کمرے سے باہر نکل آئے اور قریب آتی ہوئی جیپ کا نظارہ کرنے میں مصروف ہو گئے۔
شنگتاریوں نے بے تابی سے ہاتھ لہرا کر جیپ کو راستے میں ہی

روک لیا۔ قندوز خان کچھ دیر ان سے باتیں کرتا رہا پھر جیپ دوڑا کر ہمارے پاس آ پہنچا۔ وہ نیچے اترا تو اس کے چہرے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ خوب گہری نیند سے کروٹیں لے کر آیا تھا۔ اس کی آنکھوں کے نچلے پپوٹوں پر چھایا ہوا ورم اس کی بسیار نوشی کی کہانی سنا رہا تھا۔

"میں حیران ہوں کہ پچھلی رات کسی بدمعاش نے فرزانہ کو اٹھا لے جانے کی کوشش کی تھی" وہ ہمارے قریب آتے ہی غصیلے لہجے میں بولا "خدا کا شکر ہے کہ تم نے اسے کامیاب نہ ہونے دیا ورنہ میں سردار صبغت اللہ کے سامنے سر اٹھانے کے قابل نہ رہتا۔ مہمانوں کی اپنی جان سے زیادہ حفاظت کرنا ہماری پرانی روایات کا حصہ ہے اور پھر تم چاروں تو ہمارے سردار کے اعزاز یافتہ مہمان ہو۔"

"کیا تمہاری خوشنودی کے بغیر بھی کوئی ادھر کا رخ کر سکتا ہے؟" میں نے چبھتے ہوئے لہجے میں پوچھا۔

"آج تک ایسا نہیں ہوا لیکن پچھلی رات تم نے خود دیکھ لیا۔ بہت برا وقت آگیا ہے۔ نئے زمانے کے لوگ پرانی روایات، عزت اور وضع داری کا ذرا بھی پاس نہیں کرتے۔ ہر قیمت پر اپنی من مانی کر گزرتے ہیں۔"

ہم چاروں کے لیے وہ بہت نازک موقع تھا۔ میں نے اسے یہ جتانے کی کوشش نہیں کی کہ رات کو آنے والوں میں سے ایک قوی کو میں نے صبغت اللہ کے حواری کی حیثیت سے پہچان لیا تھا۔ میرے اس انکشاف سے کوئی فائدہ ہونے کی امید نہیں تھی البتہ قندوز خان برا مان جاتا تو بات بہت تیزی سے بگڑ سکتی تھی۔ میں نے نرمی سے کہا "جو ہونا تھا وہ ہوگیا۔ اب اسے لوٹایا نہیں جا سکتا۔ میرا اندازہ ہے کہ وہ یا تندہ گل کے ہمدردوں کی کارستانی تھی۔"

"تمہارے دوست ہوں یا دشمن، ایسی گھٹیا حرکت نہیں کر سکتے" اس نے دیدہ دلیری کے ساتھ اپنے مربی صبغت اللہ کی وکالت کرتے ہوئے کہا "یہ حرکت ان لشکریوں میں سے کسی کی ہو سکتی ہے جو شہوانی جذبے میں خیمہ زن ہیں۔ شاید انہیں بھنک مل گئی ہوگی کہ ادھر دو خوبصورت غیر ملکی لڑکیاں ٹھہری ہوئی ہیں۔ لڑائی میں سرگرمی سے حصہ لینے والے اکثر لوگ لڑکیوں اور بچے کے بارے میں بہت حریص ہوتے ہیں۔ گھربار اور بال بچوں سے لمبی مدت تک دور رہنے کی وجہ سے ان کے مزاج پر عجیب و غریب حیوانی جذبوں کا غلبہ ہو جاتا ہے۔ ان میں سے جو لوگ نشے کے عادی ہو جاتے ہیں وہ حیوانوں سے بھی بدتر ہو جاتے ہیں۔ یہ خیر ہوئی کہ وہ کامیاب نہیں ہو سکے۔"

"اس واقعے کو بھول جاؤ" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا "یہ بتاؤ کہ تم کیا بندوبست کر کے آئے ہو؟"

"سودا تو ذرا مہنگا ہوا ہے۔ سرحد پار کرانے والے عام طور سے پچاس سے سو امریکی ڈالر فی کس لیتے ہیں لیکن آج کل کے بدلے حالات کی وجہ سے دو سو ڈالر فی کس میں بات طے ہوئی ہے۔ قافلہ گیارہ بجے روانہ ہوگا۔"

"تو انکار کس بات کا ہے۔ ہم روانگی کے لیے تیار ہیں" میں نے اپنی بے پایاں خوشی کو چھپاتے ہوئے کہا "سردار صبغت اللہ سے ملی ہوئی انعام کی رقم کا اس سے بہتر کیا استعمال ہو سکتا ہے؟"

"شرمندہ نہ کرو۔ یہ رقم ہم ہی کو ادا کرنی تھی مگر میں گالان سے پانچ سو ڈالر لے کر چلا تھا۔ میرا خیال تھا کہ زیادہ سے زیادہ چار سو کی ضرورت پڑے گی لیکن یہاں بات آٹھ سو پر گئی ہے۔ تین سو تم دے دینا۔"

"ہم آٹھ سو بھی خوشی سے دے دیں گے" ویرا بولی "لیکن مجھے حیرت ہے کہ تین سو ڈالر کی حقیر رقم کے لیے تم اتنے مجبور ہو کہ یہاں سے اپنے طور پر بندوبست نہیں کر سکتے۔"

ویرا کے تبصرے پر قندوز خان کا چہرہ چقندر کی طرح سرخ ہوگیا مگر وہ اپنا غصہ پیتے ہوئے بولا "میرے ایک اشارے پر مقامی کرنسی میں لاکھوں جمع ہو سکتے ہیں لیکن آج کل اس کی کوئی قدر نہیں ہے۔ مارکیٹ میں ڈالروں کا کال پڑا ہوا ہے۔ بڑے شہروں کے تاجر اور دکان دار منہ مانگے دام پر ڈالر سمیٹ لیتے ہیں۔ مجھے ڈالروں میں ادائیگی کرنی ہے۔ چینا سرائے جیسی چھوٹی سی آبادی میں ڈالر کسی قیمت پر دستیاب نہیں ہیں۔"

"تم فرزانہ کی بات کا برا نہ ماننا۔ یہ بہت منہ پھٹ ہے" سلطان شاہ نے بات کو سنبھالتے ہوئے جلدی سے کہا "سوچے سمجھے بغیر ہر کوئی بات کہہ جاتی ہے۔ بعد میں کئی کئی دن تک تنہائی میں اپنا منہ پیٹتی رہتی ہے۔"

ویرا نے آنکھیں نکال کر اسے گھورا مگر منہ سے کچھ نہ بولی کیونکہ وہ اپنی بات پر قندوز خان کا ردعمل دیکھ چکی تھی۔

"تنہائی میں منہ پیٹنے سے بہتر ہے کہ آدمی سوچ سمجھ کر بات کرے" قندوز خان کا لہجہ قدرے ترش تھا "میں نے اس کی بات کا برا نہیں مانا لیکن یہ بولتی بہت ہے۔ زیادہ بولنے والا غلطی کا شکار ہوتا ہے۔"

"خدا تمہارا بھلا کرے" سلطان شاہ خوش ہو کر بولا "تم نے لاکھ روپے کی بات کہی ہے۔ اس کا نام دیوانی یا باؤلی ہوتا تب ہم بے تکی باتیں کرنے میں کوئی حرج نہیں تھا۔ بدقسمتی سے اس کا نام فرزانہ ہے۔ اسے اپنے نام کی لاج ضرور رکھنی چاہیے۔ یہ اس وقت ممکن ہے جب فرزانہ بسیار گوئی سے پرہیز کرے۔"

قندوز خان زور زور سے ہنسنے لگا "میں تمہاری چالاکی سمجھ گیا ہوں۔ میری آڑ لے کر اس بے چاری کا مذاق اڑانے کی کوشش کرو۔ وہ ابھی بھی بے وقوف اور ناسمجھ نہیں ہے۔"

ویرا کی کہی ہوئی بات مذاق میں پڑ کر آئی گئی ہو گئی اور ہم فوری طور پر وہاں سے روانہ ہوگئے۔

"تم یہاں سے جا رہے ہو مگر راستے میں محتاط رہنا" قندوز خان

ہمیں ہمدردانہ لہجے میں سمجھانے لگا "ہر شخص کو اپنی اپنی فکر کرنی پڑتی ہے۔ کسی پر اعتبار کیا تو نقصان اٹھاؤ گے۔"

"اچھا ہوا کہ تم نے بتا دیا۔ اپنی عادت کی وجہ سے ہمیں دوسروں سے گھلنے ملنے کی ضرورت ہی پیش نہیں آئے گی۔" میں نے کہا "غیر قانونی سفر میں ہر ایک دوسروں کی گردن کٹوا کر خود بچ نکلنے کی فکر میں لگا رہتا ہے۔"

"ڈرائیور سے دونوں کو رے بہت چالاک ہیں لیکن ایلین خان سے ہوشیار رہنا۔ وہ ضرور اردو بھی سمجھ اور بول لیتا ہے۔ اس کے سامنے ہم لوگوں کے کاروباری معاملات کا کوئی ذکر نہ کرنا۔ وہ اکثر یہاں سے پشاور آنا جانا رہتا ہے مگر ہم اس سے کسی قسم کا لین دین پسند نہیں کرتے۔ اتفاق سے تمہاری کو سٹر اسی نے کرائے پر لی ہے۔"

"ایلین خان؟" میں نے متحیر ہو کر پوچھا "یہ کیا نام ہوا؟ کیا وہ کوئی دوغلا ہے؟"

قندوز خان ہنس پڑا "اس کا نام ایلین ہے۔ آگے بھی کچھ لگا ہوا ہے جو خاصا مشکل ہے۔ ہم لوگ عادتاً ہر نام کے آگے خان کا اضافہ کر دیتے ہیں۔ یہ ہماری عادت ہے ورنہ وہ خالص گورا ہے۔"

"اور کرائے کی کوسٹر کا کیا چکر ہے؟" میں نے اس سے اگلا سوال کر ڈالا۔

"چیغا سرائے سے سرحد پار کے لیے جو گاڑیاں چلتی ہیں انھیں کوئی ایک پارٹی کرائے پر لیتی ہے پھر اپنی مرضی سے مسافر پورے کرتی ہے۔ مسافروں سے کرائے کا حصول اور نفع نقصان پارٹی کے ذمے ہوتا ہے۔ آج کل لڑائی میں تیزی آگئی ہے اس لیے روسیوں کا مقابلہ کرنے والے مقامیوں اور غیر ملکیوں نے بڑی تعداد میں پرائیویٹ گاڑیاں کرائے پر لی ہوئی ہیں۔ ان غیر فوجی گاڑیوں کے ذریعے گوریلوں کے علاوہ گولہ بارود بھی حفاظت سے ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہو جاتا ہے۔ اس دباؤ کی وجہ سے گاڑیوں کی قلت ہوتی ہے۔ ایلین خان کی کوسٹر کے بعد اگلے چار پانچ دن تک کوئی گاڑی میسر نہیں ہے۔ اتفاق سے کوئی گاڑی واپس لوٹ آئے تو اور بات ہے۔"

"یہ اہم معلومات ہمارے کام آئیں گی۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ ایلین خان اور اس کا ساتھی اس کارواں کا ٹھیکے دار ہے اور دوران سفر ہمارا انھی سے واسطہ رہے گا؟"

"تم ٹھیک سمجھے۔ ڈرائیور اور کلینر گاڑی کے مالک کے تنخواہ دار ہوتے ہیں۔ یہ سفر شروع ہونے کے بعد وہ صرف ٹھیکے دار کی ہدایات پر عمل کرتے ہیں۔ راستے میں کھانے پینے کا خرچ مسافروں کے ذمے ہوتا ہے۔"

پہاڑوں سے گھری ہوئی راہوں سے باہر نکل کر جب جیپ نے آبادی کا رخ لیا تو اپنے گرد و پیش میں پھیلے ہوئے بے پایاں قدرتی حسن سے ہم سب ہی مسحور ہو کر رہ گئے۔ آتے ہوئے ہم لوگ ایک بار برداری ٹرک کے بند عقبی حصے میں بے ہوش پڑے ہوئے تھے اس لیے ہمیں راستوں وغیرہ کے بارے میں کچھ علم نہیں ہو سکا لیکن اس بار ہم سفر سے پوری طرح لطف اندوز ہو سکتے تھے۔ ہماری محویت اور دلچسپی دیکھ کر قندوز خان نے ہماری معلومات میں اضافہ کرنا شروع کر دیا۔ ہماری دلچسپی سے اسے بہت خوشی ہوئی تھی۔

چیغا سرائے جلال آباد سے شمال مشرق کی طرف آنے والی پختہ پہاڑی سڑک کا آخری قصبہ تھا۔ کنڑ دریا سے بھی اسے بڑا واقف بلند پہاڑوں سے آنے والے دریا کے کنارے کے پاس کنارے پر واقع اس سرسبز قصبے کی آبادی کسی زمانے میں بہت مختصر اور خوش حال تھی لیکن افغان جنگ کی ہولناک تباہ کاریوں نے اس ویران قصبے کے باسیوں کا سکھ چین نگل لیا تھا۔ ہنڈیوں کی تباہی اور خوفناک افراط زر نے ہر طرف افلاس کے جھنڈے گاڑ دیے تھے۔ جنگ زدہ علاقوں سے بھاگ کر آنے والے افغان پناہ گزینوں نے قصبے کے وسائل پر زبردست دباؤ ڈالا ہوا تھا۔ پختہ سڑک سے منسلک ہونے کی وجہ سے چیغا سرائے کی آبادی بہت تیزی سے بڑھی تھی۔ تعلقی کے محدود وسائل جنگ سے متاثر ہوئے تھے۔ اس لیے وہاں جرائم بہت تیزی کے ساتھ پھل پھول رہے تھے۔ بظاہر عزت و غیرت کے نام پر لڑ مرنے کے لیے تیار ہو جانے والے متعدد افغان کوئی چوری رہزنی جیب تراشی فریب دہی اور عصمت فروشی کے گھناؤنے دھندوں میں ملوث ہوتے جا رہے تھے۔ خوفوں اور صدموں میں نئی نئی صبحوں تک موت کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر زندہ رہنے والے گوریلے جب چند دنوں کے آرام کے لیے اس علاقے میں آتے تھے تو بلاشبہ ان جرائم کا شکار ہوتے رہتے تھے۔

آخر کار ہماری جیپ چیغا سرائے کی بستی کے تنگ راستوں سے گزرنے لگی۔ وہاں تاحد نظر کسی کثیر المنزلہ عمارت کا وجود نہیں تھا۔ سارے مکانات کچے یا نیم پختہ تھے۔ خال خال پکے مکان بھی نظر آ رہے تھے لیکن ان کی تعداد نہ ہونے کے برابر تھی۔ بے رونق بازاروں اور راستوں پر ڈھیلے ڈھالے لباسوں میں لپٹے ہوئے مردوں اور بچوں کی خاصی تعداد موجود تھی۔ ضرورت سے مجبور ہو کر بہت سی عورتیں بھی اپنے گھروں سے نکلی ہوئی تھیں۔ ان کے سروں پر چادروں کا سایہ تھا۔ نوخیز لڑکیوں اور درمیانی عمر کی خوبرو عورتوں نے ان ہی چادروں کے ایک کونے کو نقاب کے طور پر استعمال کرتے ہوئے آنکھوں سے نیچے پورا چہرہ چھپایا ہوا تھا۔ ان میں سے ہر آنکھ میں ایک سوال مجسم تھا "جنگ کب ختم ہوگی؟"

کرب و الم میں ڈوبے ہوئے اس خاموش سوال کا جواب ان سرفروشوں کے پاس بھی نہیں تھا جو اپنی سرحدوں پر روسی جوانوں کی اجنبی دھمک اور اپنی فضاؤں میں جنگی مشینوں کی وحشیانہ گونج سن کر اپنے سروں سے کفن باندھ کر میدان میں کود پڑے تھے۔ جنگ اب زور میں آنے والی ہر چیز کو بے رحمی کے ساتھ اپنا ایندھن بنا رہی تھی۔

جاری تھی۔ اعلان جاری ہو رہا تھا۔ سونفیں مست رہی تھیں۔ خوشحالی
کے خواب بھی بدلتی جا رہی تھی اطفالی اور تیار فصلیں ٹینکوں کی
زنی و بجروں تلے روندی جا رہی تھیں۔ انسان گاجر مولی کی طرح
کٹ رہے تھے اور اس وقت کسی کو بھی اس قتل و غارت کے انجام
کا علم نہیں تھا۔ وہ خاموش سوال، جواب کے انتظار میں چھپا
سرائے کی فضاؤں میں تیرتا پھر رہا تھا۔ وہاں ٹینکوں کی گڑگڑاہٹ
اور توپوں کی گھن گرج نہیں تھی لیکن جنگ کے سائے ہر طرف
منڈلا رہے تھے۔

قندوز خان نہیں قصبے کا بیشتر حصہ دکھاتا ہوا جیپ کو اس
سڑک پر لے گیا جو دریائے کنہار کے صاف و شفاف پانی کے ساتھ
ساتھ سفر کرتی ہوئی جلال آباد سے گزرنے والی شاہراہ سے جا ملتی
تھی۔

کچھ دیر بعد جیپ ایک سرائے نما ہوٹل کے پاس روک دی
گئی۔ سائبان کے نیچے بڑی بڑی چارپائیوں پر بیٹھے ہوئے لوگوں نے
چونک کر جیپ کی طرف دیکھا مگر قندوز خان پر نظر پڑتے ہی ایسے بن
گئے جیسے انہوں نے ادھر دیکھا ہی نہ ہو۔ میرے لیے یہ بات خاصی
عجیب تھی کہ گالان کے ایک نیم وحشی قبائلی سے چھپا سرائے کے
لوگ بھی خوف کھاتے تھے۔ ہم چاروں جیپ سے اترے تو ہمیں
کسی کی چبھتی ہوئی نظروں کا سامنا نہیں کرنا پڑا۔
ہوٹل کے ساتھ ہی بائیں نشستوں والی ایک چمک دار کوسٹر
کھڑی ہوئی تھی۔ میں نے اندازہ لگایا کہ ہمیں اسی بس کو سفر میں
استعمال ہونا تھا۔ اس کی کشادگی کا مطلب یہ تھا کہ الپن کے کاروان
کی تعداد میں بائیس افراد کے لگ بھگ ہونی چاہیے تھی۔
قندوز خان کسی بگڑے ہوئے شہزادے کی طرح اکڑتا ہوا
ہوٹل میں داخل ہو گیا۔ میرے لیے اس کا وہ انداز نیا تھا۔ شاید
چھپا سرائے کے اوباش لوگوں پر اپنی ہیبت برقرار رکھنے کے لیے
اس نے ایسی اداکاری کو ضروری سمجھا تھا۔ وہ جدھر سے گزر رہا تھا
لوگ تعظیماً ہاتھ اٹھا اٹھا کر اسے تعظیم دے رہے تھے۔
ٹین کی ڈھلوان چھت والے اس ہوٹل میں داخل ہونے کے
بعد میں اس کی صفائی ستھرائی سے مرعوب ہوئے بغیر نہ رہ سکا۔ اس
وسیع ہال کے تین اطراف میں کیبن نما کمرے بنے ہوئے تھے۔ باقی
جگہ میں چوبی بنچیں اور میزیں پڑی ہوئی تھیں۔ ہر میز پر سفید میز
پوش بہت نمایاں اور ستھرا لگ رہا تھا۔ میز پوش کی حفاظت کے
لیے ہر میز پر بڑے سائز کا شفاف شیشہ رکھا ہوا تھا۔ ہوٹل کے
کاؤنٹر پر بیٹھا ہوا کیم شحیم شخص قندوز کو دیکھتے ہی اپنی جگہ سے اٹھ
کھڑا ہوا۔ قندوز خان نخوت سے سر کو جنبش دیتا ہوا ایک بند کمرے
کی طرف بڑھ گیا۔

دروازے پر دستک کے جواب میں اندر سے کسی نے
"آجاؤ" کہا اور قندوز خان دروازہ کھول کر اندر چلا گیا۔ میرا خیال
تھا کہ اس کمرے کا حجم مختصر ہوگا اور ہم پانچوں اس میں نہیں سما سکیں گے

لیکن اندر پہنچنے پر میرے اس خیال کی تردید ہو گئی۔ چوڑائی کے
مقابلے میں اس کمرے کی گہرائی تین گنا سے بھی زیادہ تھی۔ اس
کے انتہائی اندرونی سرے پر دو متوازی بستر لگے ہوئے تھے۔ ان
سے پہلے دیواروں کے ساتھ کئی چوبی بنچیں بچھی ہوئی تھیں۔ بستر پر
سرخ ٹی شرٹ اور خاکی نیکر میں ملبوس ایک دراز قد سفید فام بیٹھا
ہوا تھا۔

"ہیلو قندوز کھان" وہ عینک کے شفاف عدسوں کے پیچھے اپنی
نیلی آنکھوں کو نچاتے ہوئے بولا "یہ تم لوگ کا پنجر ہے۔ وری
گڈ!" پھر اس کی نظریں باری باری ہمارا جائزہ لینے لگیں۔
دریا اور غزالہ کو دیکھتے ہی وہ چونک پڑا اور اپنے سر کو متاسفانہ
انداز میں ہلاتے ہوئے بولا "اوہ! یہ تو لیڈیز ہے۔ تم نے ام کو یہ
نہیں بولا۔ لیڈی لوگ کا چار سو ڈالر ہوگا۔"
اس وقت تک میں اس گورے کی اردو دانی اور بگڑے ہوئے
تلفظ سے محظوظ ہو رہا تھا لیکن عورتوں کے بارے میں اس کا تبصرہ
سن کر میں چونک پڑا۔ وہ بلا کا لالچی اور مکار معلوم ہوتا تھا۔
"کیوں؟" قندوز خان بگڑ کر بولا "عورت اور مرد سے کیا فرق
پڑتا ہے؟"
"او مائی برادر!" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا "لیڈی لوگ
کا پریشانی زیادہ ہوتا، کرایہ بھی ڈبل ہوتا۔ تم نہیں مانتا تو دوسرا کوسٹر
لے لو، جیپ لے لو۔۔۔"
قندوز خان نے بپھر کر اس کی بات پوری نہیں کرنے دی اور بولا
"دیکھو الپن خان! تم حرامی ہے تو میں تم سے بڑا حرامی ہوں۔
عورتوں کو دیکھ کر تم نے پھیلنے کی کوشش کی تو تمہاری کوسٹر قیامت
تک جلال آباد نہیں پہنچ سکے گی۔ میں تمہیں کنار کے ٹھنڈے اور
شفاف پانی میں غرق کر دوں گا۔ تم مجھے اچھی طرح جانتے ہو۔"

"جانتا ہے!" وہ دونوں ہاتھ اٹھا کر خوف زدہ انداز میں پیچھے
سرکتے ہوئے بولا "ام جنگا سرائے بزنس کرنے آیا، لڑائی نہیں
کرے گا۔ تم اتنا وائلڈ، بیڈ ٹمپر مت کرو۔ ابی تم پسٹل نکال کر
بولے گا یہ فری پسنجرز ہے تو مسٹر قندوز کھان، ام یہ نہیں
ہونے دے سکتا۔"
"میں تم کو دھونس نہیں دے رہا" قندوز خان دانت پیستے
ہوئے غرایا "عورتیں بھی ایک سیٹ لیتی ہیں۔ میں تم کو چار سو ڈالر
کس بات کے دوں؟ یہاں کا کرایہ زیادہ سے زیادہ سو ڈالر ہے۔ تم
نے دو سو مانگے۔ تم کرائے کی بلیک کر رہے ہو۔ میں نے اس پر ایک
لفظ نہیں کہا۔ اب تم میری نرمی سے ضرورت سے زیادہ فائدہ اٹھانا
چاہتے ہو تو یہ نہیں ہو سکے گا۔ تم زبان دے کر نہیں پھر سکتے۔ میں
تمہارا بیڑہ غرق کر دوں گا۔"
"لڑائی نہیں۔ تین سو ڈالر پر کمپرومائز کرو۔ بزنس از بزنس۔"
"میں دو سو سے ایک پیسہ زیادہ نہیں دوں گا" قندوز خان اڑ
گیا۔ "لوگوں کو میرے اور تمہارے جھگڑے کا علم ہو گیا تو تمہاری

کوسٹر کے سارے مسافر جانے سے انکار کر دیں گے۔ وہ جانتے ہیں کہ اس علاقے میں قندوز خان سے جھگڑے کا کیا مطلب ہوتا ہے۔ تم ایک پیسے کا بزنس نہیں کر سکو گے۔ یہاں بیٹھے اپنا انگوٹھا چوستے رہو گے۔"

ایلین نے شہادت کی انگلی سے اپنے سینے پر کراس بنا کر بھرائی ہوئی آواز میں کہا "اس بلیک کرنا تم بلیک میلنگ کرتا ہے۔ کرائسٹ تم کو دیکھے گا۔ تم ہمارا بزنس تباہ مار سکتا۔ ابی جلدی آٹھ سو ڈالر نکالو۔"

قندوز خان نے اپنی جیب سے ربڑ بینڈ میں لپٹے ہوئے ڈالر نکال کر حقارت سے اس کی گود میں پھینک دیے اور میری طرف مڑ کر بولا "اسے تین سو اور دے دو۔ دماغ درست ہو گیا سالے کا۔"

"یقینا تم ہی لیر!" ایلین ربڑ بینڈ ہٹا کر ڈالر گنتے گنتے کراہا "جنگل مین گالی نا میں لڑنا۔"

"تم قندوز خان کے منہ نہ لگو۔ یہ پکا کتیا کا پلا ہے۔" اچانک ویرا انگریزی میں بول پڑی۔

ایلین کا منہ حیرت سے کھل گیا اور آنکھیں کشادہ ہو گئیں "وہ گڈ لارڈ! تم تو اپنی ہی طرف کی معلوم ہوتی ہو۔ میں اب تک تمہیں مقامی سمجھ رہا تھا' چلو میرا حساب پورا ہو گیا۔ میں سمجھوں گا کہ تم کو مفت میں لے جا رہا ہوں۔ دوسری لڑکی کے پورے چار سو وصول ملنے ہیں۔ یہ کاندوز بھی کیا یاد کرے گا کہ کس سے پالا پڑا تھا۔" اس نے نہایت مسرت کے ساتھ انگریزی ہی میں کہا اور بقیہ تین سو ڈالروں کے لئے میری طرف ہاتھ پھیلا دیا۔

"یہ کیا گٹ پٹ ہو رہی ہے؟" قندوز خان نے ویرا کو گھورتے ہوئے پوچھا۔

"کچھ نہیں' اسے سمجھا رہی تھی کہ بلاوجہ تم سے نہ الجھے ورنہ خسارے میں رہے گا۔" وہ سنجیدگی سے بولی۔

"اور یہ کیا کہہ رہا تھا؟" قندوز خان کا لہجہ اشتباہ آمیز تھا۔

"دل ہی دل میں تم سے ڈر رہا ہے مگر زیادہ سے زیادہ پیسے بٹورنے کے چکر میں الجھ رہا تھا۔"

ایلین ایسا بن رہا جیسے اس نے ویرا کی بات ہی نہ سنی ہو۔ میرے دیے ہوئے ڈالر گننے کے بعد اس نے پوری رقم اپنے نیکر کی بیلٹ میں اندر کی طرف بنی ہوئی جیب میں اڑس لی۔

"او کے!" ڈالر سنبھالنے کے بعد اس نے اپنے کمرے کے اکلوتے دروازے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا "تھوڑی دیر میں دوسرے مسافر آنے لگیں گے اور نشستوں کا جھگڑا چل پڑے گا۔ تم لوگ ابھی سے اپنی جگہیں پسند کر کے ان پر قبضہ کر لو۔ بعد میں میں تمہارے لئے کچھ نہیں کر سکوں گا۔" اس نے بگڑے ہوئے تلفظ کے ساتھ ٹوٹی پھوٹی اردو میں اپنا مافی الضمیر پوری طرح واضح کر دیا تھا۔ اردو زبان پر اس کی گرفت خاصی معقول تھی۔

قندوز خان دروازے کی طرف جاتے جاتے ایک بار پھر پلٹ پڑا اور ایلین خان کو گھورتے ہوئے تلخی سے بولا "کرائے میں راستے کے سارے اخراجات شامل ہیں۔ تم ٹول ٹیکس یا چیک پوسٹ والوں کو رشوت دینے کے بہانے ان سے ایک پیسہ بھی نہیں اینٹھو گے۔ تم نے ایسی کوئی زیادتی کی تو وہ دو چار دن سے زیادہ مجھ سے پوشیدہ نہ رہ سکے گی۔ میں مار مار کر تمہارا پلپلا پن نکال دوں گا۔"

"او کے' او کے!" وہ مفاہمانہ مسکراہٹ کے ساتھ بولا "ہم ایکسٹراز میں سفر کے لئے ان سے مزید کوئی رقم نہیں لوں گا مگر انہیں یہ سمجھا دو کہ راستے میں قیام اور کھانے پینے کے اخراجات یہ خود ادا کریں گے۔ دوسری بات یہ ہے کہ یہ میرے اور دوسرے مسافروں کے معاملات میں بالکل دخل نہیں دیں گے۔"

"تمہارے اور دوسرے مسافروں کے معاملات؟" قندوز خان نے استفہامیہ انداز میں کہا۔

ایلین کے ہونٹوں پر بجی ہوئی مکارانہ مسکراہٹ گہری ہو گئی "ہاں۔ تمہیں معلوم ہے کہ جو لوگ یہاں سے غیر قانونی طور پر سرحد پار جاتے ہیں ان کے کیا مفادات ہوتے ہیں۔ جو شخص بروقت میں اپنی ادائیگی سے وفا نہیں کرتا وہ کسی رعایت یا ہمدردی کا حق دار نہیں ہوتا۔ میں راستے میں بھی ان سے پیسے لوں گا۔ ان جانوروں کو لیے کسی بھی موقع پر غیر جانبدار رہنا ہو گا۔ میں دوسروں پر یہ ظاہر کروں گا کہ میں نے ان سے پیسے لے لئے ہیں۔"

"یہ کھلی کھلی بے ایمانی اور بد عہدی ہے۔" قندوز خان نے کاٹ دار لہجے میں کہا "کسی بھی جنس یا سہولت کا سودا طے ہو جانے کے بعد' ہیر پھیر کرنا جائز نہیں ہوتا۔ تم ایسی حرکتیں کر کے جہنم مول لے رہے ہو۔"

وہ مخالطہ انداز میں ہنس پڑا اور آہستگی سے بولا "تمہارے پاس وقت ہو تو میں اس بارے میں اپنے نظریے کی وضاحت بھی کرتا چلوں؟ اس ذرا سی بات پر کوئی بھی انصاف پرست مجھے جہنم میں نہیں ڈال سکتا اور پھر ہوئی کرائسٹ کا باپ تو سراپا انصاف ہے۔ وہ میری گرفت کیوں کرے گا؟ سودے بازی ہر ایک کا حق ہے۔"

"تم کیا کہنا چاہتے ہو؟" میں نے پہلی بار گفتگو میں شریک ہوتے ہوئے سوال کیا۔

"ہم نہیں تھے تو ہمیں معلوم نہیں تھا کہ ہم کیا ہوں گے۔" اس نے گہری سنجیدگی اختیار کرتے ہوئے فلسفیانہ لہجے میں کہا "تم میری بات اس طرح سمجھ سکتے ہو کہ ہم اپنی ماں کے رحم میں ایک نقطے کی طرح وجود میں آتے ہیں تو ہمیں اس سے پہلے کا کچھ علم ہوتا ہے نہ ہم آنے والی باتوں کے بارے میں کچھ جانتے ہیں۔ ہم پیدا ہوتے ہیں تو ہمیں کچھ علم نہیں ہوتا کہ پیدا ہونے سے پہلے ہم کن مراحل سے گزرے ہیں۔ ہم پر جو بھی دکھ سکھ نازل ہوتا ہے ہم ہنس کھیل کر یا روتے بسورتے ہوئے اسے جھیل لیتے ہیں اور وہ وقت آن پہنچتا ہے جب ہماری مہلت ختم ہو جاتی ہے۔ تو اتنی اگر

بچپن ہے اور پل بھر میں ہم وجود سے عدم میں چلے جاتے ہیں۔ تیسرے دور میں ہم پر جو کچھ گزرے گی شاید ہم اسے نوشتہ تقدیر سمجھ کر کسی نہ کسی طرح گزار ہی لیں گے جنہیں پیدا کرنے والا اگر رو قہار ہے تو رحیم و کریم بھی ہے۔ ہمارا پروردگار ہم پر ہماری برداشت سے زیادہ مصائب لاد ہی نہیں سکتا۔ وہ خالق ہے ہم مخلوق۔ اسے معلوم ہے کہ اس کی بنائی ہوئی کن ہستیوں میں کتنا دم خم ہے وہ ان پر برداشت سے زیادہ عذاب لاد ہی نہیں سکتا۔ وہ تو خالق اور بہت بڑی شے ہے۔ تم صرف ماں کو دیکھ لو۔ وہ خالق نہیں ہوتی مخلوق کو اس دنیا میں لانے کا بس ایک وسیلہ ہوتی ہے۔ وہ نو ماہ تک نومولود کو اپنے بدن میں پروان چڑھاتی ہے۔ بعض ماں کا پتا ہی نہیں چلتا اور کچھ بچے اپنی ولادت سے پہلے اپنی ماں کی آنکھ آنسو رلا دیتے ہیں۔ تم نے آج تک یہ نہیں دیکھا ہوگا کہ کوئی ماں اپنے نومولود بچے کو صرف اس لئے مارتی اور سزا دیتی ہو کہ وہ اس کی کوکھ کو اذیت ناک طریقوں سے کریدتا اور کھنگالتا رہا ہو۔ اس میں جو کچھ کر رہا ہوں وہ میری سرشت میں داخل ہے۔ سرشت کا انتخاب میں نے خود سے نہیں کیا۔ قدرت نے مجھے جیسا اور جو کچھ بنایا میں بن گیا۔ پھر وہ مجھے سزا کیوں دے گا؟ آگ سے مجھے خوف آتا ہے۔ آگ دور کی بات ہے، میں موسم کی سختی بھی برداشت نہیں کر سکتا۔ یہ میرا یقین ہے کہ جو سزا میری برداشت سے باہر ہے مجھے نہیں دی جائے گی۔ اس لئے میں جہنم سے محفوظ رہوں گا۔"

"تم پر خدا کی لعنت ہو۔" قندوز خان اس کی شکستہ اردو سننے کے بعد دانت پیستے ہوئے بولا "میری بات لکھ کر رکھ لو کہ تم جیسے پاپیوں اور منکروں کا ٹھکانا جہنم کے علاوہ کہیں نہیں ہوگا۔ تمہاری سرشت قدرت نے نہیں بنائی ہے۔ یہ تمہارے کرتوتوں کا نتیجہ ہے اور تمہیں ان کی سزا مل کر رہے گی۔"

وہ کھل کے ہنس پڑا "مشکل یہ ہے کہ ہر آدمی کو ایک ہی زندگی ملی ہے۔ وہ کسی پر کچھ بھی ثابت نہیں کر سکتا۔ ڈاکو کے گھر پیدا ہونے والا بچہ ڈاکو، لٹیرا، چور یا پھر بدمعاش ہی ہوگا۔ اس میں اسے قصوروار نہیں ٹھہرایا جا سکتا۔ اگر اسی بچے کو دوسری بار کسی راہب کے گھر میں پیدا ہونے کا موقع ملے تو وہ عبادت گزار اور پارسا ہو یا نہ ہو، بدمعاش نہیں ہوگا۔ سب سے بڑی مشکل یہ ہے کہ کسی بھی شخص کو دوسری بار پیدا ہونے کی آزادی نہیں ہے۔ اس لئے جو کچھ اور جیسا کچھ ہوتا ہے اسے من و عن مان لینا پڑتا ہے۔"

"اپنی کھوپڑی پر زور لگا کر ہندو بن جاؤ تو تم بھی آواگون کے چکر میں آجاؤ گے۔ مر مر کر جیتے رہو گے اور ہر جنم میں تمہارا ایک نیا روپ ہوگا۔" غزوالہ نے اس کی تقریر سے اکتا کر جلے کٹے لہجے میں کہا۔

"بے سود ہوگا۔" ایلین مایوسانہ انداز میں سر ہلاتے ہوئے بولا "اس میں بھی موجودہ جنم کے اعمال کی جزا یا سزا کا تصور کارفرما ہے۔ میں یہ ثابت نہیں کر سکتا کہ میری پیدائش مختلف حالات اور ماحول میں ہوئی ہوتی تو میں ایک الگ ہی انسان ہوتا۔ مجھے اس بات پر اختیار نہیں ہے اس لئے میں جنم کے تصور سے بہت زیادہ خوف زدہ یا مرعوب نہیں ہوں۔ میرے ساتھ جو کچھ ہوتا ہے اس کی حد مجھے معلوم ہے۔ وہ میری برداشت سے باہر نہیں ہوگا۔"

"اپنی ان باتوں سے تم نے ثابت کر دیا ہے کہ تم ایک گمراہ انسان ہو۔" قندوز خان نے مشتعل ہو کر کہا "تمہارا ٹھکانا صرف اور صرف جہنم میں ہوگا۔ تم دوسروں کے ساتھ اپنی من مانی مکاریاں کرتے رہو لیکن ان چاروں کے ساتھ کوئی بھی زیادتی ہوئی تو میں تمہیں معاف نہیں کروں گا۔ تمہیں اتنی بات یاد رکھنی چاہئے۔"

"تم فکر نہ کرو۔ تمہیں یا ان کو مجھ سے کوئی شکایت کا موقع نہیں ملے گا۔"

اس کی پرخلوص یقین دہانی پر ہم سب وہاں سے لوٹ آئے۔ باہر کھڑی ہوئی نیلی کوسٹر کی دیکھ بھال پر مامور عملہ، قندوز خان کو دیکھتے ہی مودب ہو گیا۔ قندوز خان نے پشتو میں ان کی مزاج پرسی کی۔ اس مرتبہ سلطان شاہ نے بھی ہم زبانی کا فائدہ اٹھاتے ہوئے ان سے دعا سلام کرنی ضروری سمجھی اور پھر قندوز خان کے پیچھے آرام دہ کوسٹر میں داخل ہو گیا۔

قندوز خان نے عملے کے افراد کو اگلی چار نشستیں روکنے کی ہدایت کی اور ہمیں لے کر نیچے اتر گیا۔

"دس بجے ہیں۔" نیچے آنے کے بعد اس نے اپنی رسٹ واچ دیکھتے ہوئے کہا "گاڑی روانہ ہونے میں کافی دیر ہے۔ تم یہ وقت کس طرح گزارنا پسند کرو گے؟" اس نے مجھ سے مخاطب کیا تھا۔

"چینا سرائے اور دریائے کنار ہم دیکھ چکے ہیں۔" میں نے پرسکون لہجے میں کہا "اس مختصر سے قصبے میں جو قدرتی حسن پنہاں ہے وہ ہم دیکھ ہی چکے ہیں۔ ادھر ادھر مارے مارے پھرنے کے بجائے ہم کہیں بیٹھ کر وقت گزار لیں تو مناسب رہے گا۔ ایک بار مسافروں کی آمد شروع ہوگئی تو شاید ہمیں اپنی نشستوں پر بیٹھنا پڑے گا۔"

"نشستوں کی تم فکر نہ کرو۔" وہ پورے اعتماد سے بولا "وہاں کوئی نہیں بیٹھ سکتا۔ میرا مسئلہ یہ ہے کہ میں ان چھچھورے اور بازاری لوگوں میں نہیں بیٹھ سکتا۔ اس طرح بھرم جاتا رہتا ہے۔ تم چاہو تو ہم جیپ میں بیٹھ کر ظاہر شاہ پبلک پارک کا رخ کر سکتے ہیں۔ بڑی خوب صورت جگہ ہے۔ اس وقت وہاں سناٹا ہوگا۔"

میں نے سمجھ لیا کہ اسے وہاں رکے رہنے میں تامل تھا۔ میں نے پورے خلوص کے ساتھ کہا "وقت اتنا کم رہ گیا ہے کہ ہم پبلک پارک سے پوری طرح لطف اندوز نہیں ہو سکیں گے۔ تم چاہو تو

راستے میں چلے جاؤ۔ ہم یہیں بیٹھ کر وقت گزار لیں گے۔ یہاں رک کر ہمیں سفر کے ماحول کا اندازہ کرنے کا موقع مل سکے گا۔"

"پھر فی امان اللہ۔" وہ مسکرا کر بولا "تم نے دیکھ ہی لیا ہے کہ تمہارے آرام کے لئے میں جو کچھ کر سکتا تھا وہ کر گزرا ہوں۔ مجھے امید ہے کہ اب ایلن تمہارے ساتھ کوئی بدمعاشی نہیں کرے گا۔"

وہ بہت گرم جوشی کے ساتھ ہمیں الوداع کہہ کر اپنی جیپ میں رخصت ہو گیا۔

"مجھے یوں محسوس ہو رہا ہے جیسے میرے سر سے منوں وزنی بوجھ ہٹ گیا ہو۔" قندوز خان کے کچھ دور نکل جانے کے بعد زیرا نے اطمینان کا ایک گہرا سانس لے کر آہستگی سے کہا۔

"تم ایسی بات کر رہی ہو جیسے قندوز خان تمہارے سر پر سوار رہا ہو۔" سلطان شاہ نے کہا۔

"تم اپنی دانست میں میرا مذاق اڑا رہے ہو لیکن حقیقت یہی تھی۔" زیرا نے پھیکی سی ہنسی کے ساتھ کہا "کراچی سے اغوا ہونے کے بعد ہم لوگ مسلسل شنگاریوں کے نرغے میں رہے ہیں۔ صندل خان، پائندہ گل، حبیب اللہ اور قندوز خان ایک ہی زنجیر کی متعدد کڑیاں تھیں۔ قندوز خان کے چلے جانے کے بعد مجھے پہلی بار آزادی اور خود مختاری کا احساس ہوا ہے۔ شنگاریوں کے چنگل میں ہم سب ہی بے بس ہو کر رہ گئے تھے۔"

"زیرا ٹھیک کہہ رہی ہے۔" غزالہ نے اس کی تائید کرتے ہوئے کہا "مجھے آزادی کا صحیح احساس اس وقت ہوگا جب میں سرحد عبور کر کے پاکستان پہنچ جاؤں گی۔ میرے لئے یہ لوگ آسیب بن کر رہ گئے تھے۔"

ہمیں چائے وغیرہ کی کوئی خواہش نہیں تھی اس لئے ہم باتیں کرتے ہوئے کوسٹر کی طرف گئے اور اس میں داخل ہو کر اپنی پسندیدہ نشستوں پر براجمان ہو گئے۔ سب سے اگلی سیٹ پر دونوں عورتیں بیٹھ گئیں۔ ہم دونوں نے ان کے پیچھے والی سیٹ سنبھال لی۔

"میرا خیال ہے کہ میں پیچھے چلا جاؤں تو بہتر رہے گا۔" چند ثانیوں کے بعد سلطان شاہ بولا "الگ بیٹھ کر ہم بہتر طور پر ایک دوسرے کا دھیان رکھ سکیں گے۔"

"مسافروں کا ماحول ہم پیچھے چھوڑ آئے۔ یہاں ہمیں کسی سے کوئی خطرہ نہیں ہوگا۔ ایک ساتھ ہی رہو۔ تمہاری خالی کی ہوئی جگہ پر کوئی بے ڈھب آدمی آ بیٹھا تو سارا سفر کوفت میں گزرے گا۔"

"ایلن دلچسپ آدمی معلوم ہوتا ہے۔" غزالہ نے خیال ظاہر کیا "زیرا نے انگریزی میں قندوز خان کی برائی کر کے اس کا دل موہ لیا ہے۔ اس سے گپ شپ شروع ہو گئی تو سفر اچھا گزرے گا۔"

"وہ مجھ سے ضرور قریب ہونے کی کوشش کرے گا۔" زیرا ہنس کر بولی "وہ باتونی ہونے کے ساتھ ساتھ بلا کا مکار بھی ہے۔ [illegible] نہیں اس کا دوسرا ساتھی کون ہے؟ وہ کہیں نظر نہیں آیا۔"

"اسے ٹٹولنے کی کوشش کرنا کہ وہ کس چکر میں پاکستان جا رہا ہے۔" میں نے کہا۔

"میرا خیال ہے کہ تم فنیوں انگریزی سے نا واقف ہونے [illegible] مجھ سے زیادہ آزادی کے ساتھ بات کر سکے گا۔ وہ بظاہر آزاد خیال بن رہا تھا لیکن وہ نسلی تعصب میں مبتلا معلوم ہوتا ہے۔"

"جیسا چاہو کہہ دینا۔ اس سے ہماری صحت پر کوئی فرق نہیں پڑے گا۔"

پھر کوسٹر میں مسافروں کی آمد کا سلسلہ شروع ہو گیا۔ اس وقت تک میں سمجھ رہا تھا کہ جنگ سے متاثرہ یا جرائم پیشہ مقامی افراد ہم سفر ہوں گے لیکن ابتدا میں ہی میرے اس خیال کی تردید ہو گئی۔ پہلی کھیپ میں چار متمول افغان آئے تھے۔ ان کی کار کوسٹر کے قریب آ کر رکی تھی۔ کار سے اتر کر کوسٹر میں سوار ہونے والوں میں دو مرد، ایک باپردہ عورت اور ایک لڑکا شامل تھا۔ دونوں مرد [illegible] سفید اور صاف ستھرے قیمتی لباس میں ملبوس تھے۔ [illegible] برقع میں لپٹی ہوئی عورت کو دیکھنا ممکن نہیں تھا لیکن برقع [illegible] اس عورت کی بھاری جسامت کا اظہار کر رہا تھا۔ ان کے [illegible] طریقوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ ان کا تعلق چیچا سرائے کے بااثر طبقے سے تھا۔ اگلی نشستوں پر ہمیں قابض دیکھ کر وہ خاموشی سے پیچھے چلے گئے۔

بعد میں آنے والوں میں کوئی بھی گرا پڑا شخص نظر نہیں آیا۔ ایک ظاہری بات جو مجھے پہلے ہی سمجھ لینی چاہئے تھی یہ تھی [illegible] اس علاقے سے نکال لے جانے کے لئے ڈالروں کی صورت میں رقم وصول کی جا رہی تھی اس کی ادائیگی ہر کس و ناکس کے بس کی بات نہیں تھی۔ قندوز خان نے چیچا سرائے میں ڈالروں کے [illegible] کی جو صورت حال بتائی تھی اس میں وہی لوگ زر مبادلہ [illegible] رکھتے تھے جو با حیثیت ہونے کے ساتھ ساتھ بارسوخ بھی [illegible] میرے لئے یہ بات باعث اطمینان تھی کہ اس طویل سفر میں [illegible] اور گندے لوگوں کے بجائے صاف ستھرے معززین ہمارے ہم سفر ہوں گے لیکن وہی بات زیرا کے لئے قدرے پریشان کن ثابت ہوئی۔ اگر کوسٹر میں عام طبقے کے جاہل لوگ سوار ہوتے تو وہ [illegible] ہی انگریزی سے نابلد ہوتے اور وہ پوری آزادی کے ساتھ ایلن کے ساتھ انگریزی میں گفت و شنید کر لیتی۔ کوسٹر میں سوار ہونے والے تعلیم یافتہ افغانوں میں کئی ایسے تعلیم یافتہ چہرے بھی نظر آ رہے تھے جو انگریزی سے پوری طرح واقف ہو سکتے تھے۔

ٹھیک گیارہ بجے کوسٹر کا انجن چلا دیا گیا۔ سرد موسم میں [illegible] سے پہلے انجن کو رواں کرنا شاید ضروری [illegible] افغان ڈرائیوروں کی [illegible] میں شامل تھا۔ انجن چلنے کے بعد ایلن بھی آ گیا۔ اس کے جسم پر [illegible] سب ہی وہ لباس تھا جو ہم پہلے ہی دیکھ چکے تھے البتہ اس کے [illegible]

لمبے اور دراز قامت ساتھی کے بدن پر مقامیوں جیسی قمیص شلوار لہرا رہی تھی۔ وہ استخوانی چہرے اور سرد آنکھوں کی وجہ سے خاصا خوفناک نظر آرہا تھا۔

ایلین نے دروازے کے قریب رک کر مسافروں کی گنتی کی اور مطمئن ہو کر دروازہ بند کر دیا۔ کلینر نے ان عورتوں کے لئے آگے ہی نشستیں روکی ہوئی تھیں ان کے بیٹھتے ہی کوسٹر آہستہ آہستہ کھسکنے لگی۔ بعض مسافروں کو رخصت کرنے کے لئے آئے لوگ پرجوش انداز میں ہاتھ ہلا ہلا کر دعائیہ کلمات ادا کرنے لگے۔ یہ بات مجھے سلطان شاہ سے معلوم ہوئی کیونکہ میں پشتو سے ناواقف تھا۔

"گاڑی چل پڑی ہے لیکن اس بار پھر کوئی فائر گونج اٹھے تو کیا ہوگا؟" فوزالہ نے مزکر مسرت اور جوش سے لبریز لہجے میں کہا۔

"کچھ بھی نہیں کیونکہ اب ہم قندوز خان کے رحم و کرم پر نہیں ہیں۔" سلطان شاہ کے پاس جواب تیار تھا۔ سب نے مل کر ایک قہقہہ لگایا اور پھر خاموشی چھا گئی۔

کوسٹر سڑک پر آنے کے بعد کسی مست خرام سیرنی کی طرح خراماں ہوئی آگے چل رہی تھی۔

وہ ہوٹل اور بس اسٹینڈ شاید چینیا سرائے کے آخری سرے پر واقع تھا کیونکہ کوسٹر چند لمحوں میں ہی آبادی سے باہر آگئی۔ ہمارے دونوں طرف سبزہ پھیلا ہوا تھا۔ بائیں کنارے پر کہیں کہیں نشیب میں دریائے کنار کے پانی کی جھلک نظر آرہی تھی۔

"ہیلو!" ایک بار نگاہیں چار ہونے ہی ایلین وریا کو مخاطب کر بیٹھا "مجھے خوشی ہے کہ تمہیں اپنے تندخو بلکہ خونی میزبان سے نجات مل گئی۔ اس لفنگے سے یہاں کا ہر شریف آدمی گھبراتا ہے۔"

"غنیمت ہے کہ تم نے یہ تبصرہ انگریزی میں کیا ہے۔ اردو میں یہ بات کہی ہوتی تو میرے تینوں ساتھی بھڑک گئے ہوتے۔ یہ اس بنگلی کے حسن اخلاق کے گرویدہ ہیں اور اس کی برائی نہیں سن سکیں گے۔"

"تو کیا یہ سب انگریزی سے پیدل ہیں؟" ایلین کا لہجہ تحیر زدہ سا تھا۔

"خوش قسمتی سے ایسا ہی ہے۔" وریا نے مسکرا کر کہا "اردو میں قندوز خان کو برا بھلا کہہ بیٹھتا۔"

"بار سویٹ!" وہ والہانہ مسکراہٹ کے ساتھ بولا "میں تمہارے اس ہمدردانہ مشورے کو یاد رکھوں گا..... یہ تو بتاؤ کہ تم ان کالوں میں کیسے پھنس گئی ہو؟ تمہاری اردو بھی بہت اچھی ہے۔"

"بزنس کے لئے سب کچھ برداشت کرنا پڑتا ہے۔" وریا اس کی حوصلہ افزائی کرتے ہوئے بولی۔

"بزنس؟" وہ اپنی کہنیاں گھٹنوں پر لگا کر متجسس انداز میں آگے جھک آیا اور دھیمی آواز میں بولا "کیسا بزنس؟ قندوز خان ویسے تو بار سامنا کر آتا ہے لیکن سب جانتے ہیں کہ شلنگار رلی افیم اور ہیروئن کی پیداوار کا گڑھ ہے۔ کیا تم ان سے ہیروئن خریدتی ہو؟"

"تم اپنی مرضی کے نتائج اخذ کرسکتے ہو۔ میں اس بارے میں زیادہ لب کشائی نہیں کر سکتی۔ تم یہاں رہ کر کیا کرتے ہو؟ معلوم ہوتا ہے کہ یہاں والوں سے تمہاری پرانی جان پہچان ہے۔" وریا نے بہت خوب صورتی کے ساتھ اس کا سوال ٹال کر اسے اپنی جوابی گرفت میں لے لیا۔

"میرا معاملہ بھی کچھ ایسا ہی سمجھو۔" وہ مکارانہ ہنسی کے ساتھ بولا "کھل کر بات نہیں کر سکتا۔ کیا یہ ممکن نہیں کہ میں تمہارے ساتھ والی لڑکی سے سیٹ بدل لوں؟ یہ غضب کی خوب صورت ہے۔ سرائے۔ کپڑوں نے اس کی زنانہ کشش کو چار چاند لگائے ہیں۔ ہٹ! اس کے ساتھ بیٹھ کر خوشی محسوس کرے گا۔"

میں تلملا کر رہ گیا۔ مخوار کھننے لگا۔ وریا بوکھلا کر بولی "تمہیں افغانوں کے عزت اور غیرت کے تصور کا بخوبی اندازہ ہوگا۔ اپنی عورتوں کی حفاظت کے سلسلے میں پاکستانی ان سے بھی دو ہاتھ آگے ہیں۔ کسی نے بھی اس لڑکی سے چھیڑ چھاڑ کی کوشش کی تو خطرناک ہنگامہ کھڑا ہو جائے گا۔"

"تم فکر نہ کرو۔ ایسے مواقع پر ہم لوگ مقامی زبان سے اپنی سرسری واقفیت کی آڑ لے کر بچ جاتے ہیں۔ تم اسے میری جگہ بیٹھنے پر آمادہ کرلو۔ میں تم سے مزید باتیں کرنی چاہتا ہوں..... تم نے ابھی تک نام نہیں بتایا اپنا۔" بات کرتے کرتے اس نے چونک کر کہا "ہم دونوں کو پہلے دوبارہ تعارف ہونا چاہئے تھا۔"

"مجھے تم فرزانہ کہہ سکتے ہو۔" وریا نے تبسمی مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔

"مگر یہ تو مقامی نام معلوم ہوتا ہے؟" اس نے چونک کر کہا۔

"ہر علاقے کی ضروریات کے تحت میرا نام بدلتا رہتا ہے۔ آج کل میں فرزانہ کہلاتی ہوں۔"

"لیکن تمہارا اصل نام کیا ہے؟" وریا نے اسے حد سے زیادہ متجسس کر دیا تھا۔

"بھول چکی ہوں۔ مجھے یقین ہے کہ تم بھی اب خود کو ایلین سمجھنے لگے ہو گے۔ میں شرط لگا سکتی ہوں کہ یہ تمہارا اصل نام نہیں ہوگا۔ پراسرار سرگرمیوں میں ملوث رہنے والے لوگ عام طور پر اپنا اصل نام بھولے رہتے ہیں۔"

"ایسا نہیں ہے۔ میرا نام ایلین سیمفریالی ہے۔ تم میرا پاسپورٹ دیکھ سکتی ہو۔ میرے ساتھی کا نام ہینرلنگ ہے۔ یہ اور بات ہے کہ مقامی مجبوریوں نے اسے جنگلی بنایا ہوا ہے۔ اسے دنیا میں بس دو ہی چیزیں پسند ہیں، ملک ملک کی حسین عورتیں اور قیمتی شراب۔" اس نے ہینری کی طرف سر گھمایا اور ہینری وریا کی طرف دیکھ کر رعونت انگیز انداز میں مسکرانے لگا۔ وہ مسکراہٹ شاید اس کی

عادت ہی کر رہ گئی تھی۔

"دراصل میرے قبیلے میں کئی ناموں کے باپ موجود ہیں۔" ویرا نے چبھتے ہوئے لہجے میں کہا "مجھے ان محض باتوں میں ٹالنے کی کوشش مت کرو۔ مجھے تمہارے بارے میں جاننے کا کوئی خاص شوق نہیں ہے۔ میں یہ جتانا ضروری سمجھتی ہوں کہ تمہاری ہی طرح میری بھی کچھ مجبوریاں ہیں اس لئے مجھے وہی سمجھو جو میں بتا رہی ہوں۔ زیادہ باریکی میں جانے کی کوشش کی تو کوئی بدمزگی بھی پیدا ہو سکتی ہے۔"

"دلچسپ، بہت زیادہ دلچسپ" وہ بڑبڑایا "تم بہت کار آمد عورت معلوم ہوتی ہو۔ تمہارے ساتھ تفصیل سے باتیں ہوں گی۔ مجھے اپنی ہم ذوق اور ہم پیشہ عورتیں کم ہی ٹکراتی ہیں۔ تم اپنی لائن کی معلوم ہوتی ہو۔"

"کیا تم کو عورتوں سے باتیں کرنے میں زیادہ مزہ آتا ہے؟" میں نے اچانک ایلن کی طرف مڑ کر خشک لہجے میں کہا "جب سے گاڑی چلی ہے تم مسلسل فرزانہ کے کان کھائے جا رہے ہو۔"

"وہ! ایلن کی باتوں میں لگ کر میں بھول ہی گئی تھی کہ اس وقت تمہارے ساتھ سفر کر رہی ہوں۔" ویرا چونک کر اردو میں مجھ سے مخاطب ہوئی "بے چارہ ایلن اپنی بچپن کی دردبھری داستان سنا رہا تھا۔ تم اس کی دردناک کہانی سنو گے تو رو پڑو گے۔ کار کے حادثے میں باپ کی وفات کے بعد اس کی ماں نے تین برس میں سات شادیاں کر کے اس کی مٹی پلید کر ڈالی تھی اور یہ گھر سے بھاگ نکلا تھا......"

ایلن بوکھلائے ہوئے انداز میں ویرا کی تائید میں سر ہلا رہا تھا۔ میں نے اسے خشمگیں نگاہوں سے گھورتے ہوئے کہا "یہ سب تمہاری ذاتی اور پرانی باتیں ہیں۔ کیا تم سمجھتے ہو کہ اپنی مظلومیت کی نقشہ کشی کر کے فرزانہ کی ہمدردیاں حاصل کر سکو گے؟ باتیں کرنے کے لئے تمہیں کوئی اور نظر نہیں آ رہا؟"

"بہت مدت کے بعد میں نے ایک یوریشین کو دیکھا ہے۔ اس لئے باتوں میں الجھتا چلا گیا۔ اس نے تمہیں بتا ہی دیا ہے کہ میں کیا کہہ رہا تھا۔ تمہیں اعتراض ہے تو آئندہ میں اس سے بات نہیں کروں گا۔" ایلن ہکلاتے ہوئے ٹوٹی پھوٹی اردو میں بولا۔ میرے تیور دیکھ کر وہ ہراساں نظر آنے لگا تھا۔

"جب فیروز خان موجود تھا تو تمہیں یہ یوریشین لڑکی نظر نہیں آئی تھی؟" میں نے غرا کر پوچھا۔

"تم بلاوجہ برہم ہو رہے ہو۔" اس بار پیٹر نے بھی زیادہ ٹوٹی پھوٹی اردو میں دخل اندازی کی "ایلن باتیں ہی کر رہا تھا اس نے کوئی دست درازی تو نہیں کی۔ اگر تم اتنے ہی گرم مزاج ہو تو تمہیں اپنی ساتھی پر قابو رکھنا چاہئے۔ وہ ایلن کی حوصلہ افزائی کیوں کر رہی ہے؟"

"مجھے باتیں کرنے پر کوئی اعتراض نہیں ہے۔" پیٹر کے دندان شکن جواب پر میں نے نرمی اختیار کرتے ہوئے کہا "لیکن یہاں صرف ویرا ہی نہیں، اور لوگ بھی موجود ہیں۔"

"ویرا؟" ایلن کا منہ کسی بھاڑ کی طرح کھل گیا "تو اس کا نام ویرا ہے؟"

میرا دل چاہا کہ میں اپنا منہ پیٹ لوں۔ گفتگو کی روانی میں مجھ سے ایک بھاری لغزش ہو گئی تھی۔ ویرا کے علاوہ غزالہ اور سلطان شاہ بھی حیرت سے میری طرف دیکھ رہے تھے۔ میں نے چہرے پر کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا "میری بات مت پکڑو۔ ویرا میری ایک پرانی گرل فرینڈ کا نام ہے۔ اس وقت میں تم سے فرزانہ کی بات کر رہا تھا۔ تمہیں معلوم ہونا چاہئے کہ ہم معزز لوگ ہیں۔ مشرقی تہذیب میں یہ بات سخت معیوب سمجھی جاتی ہے کہ کسی مخلوط محفل میں ایک مرد دوسرے مردوں کو نظرانداز کر کے کسی عورت سے باتیں کرتا رہے......"

"تمہیں اندازہ نہیں کہ چیخا سرائے میں اردو بول بول کر میری زبان کا کیا حشر ہوا ہے۔" میری بات ادھوری رہ گئی۔ ایلن اپنی سیٹ سے اٹھتے ہوئے بولا "یہاں کے اجڈ لوگوں کو اردو میں بھی اپنا مطلب سمجھانا محال ہے۔ ویرا یا فرزانہ سے انگریزی میں باتیں کر کے مجھے دلی مسرت حاصل ہو رہی تھی ورنہ مجھے کیا ضرورت تھی کہ میں ایک اجنبی عورت کو اپنی ماں اور اس کے آٹھ شوہروں کے بارے میں بتاتا پھروں؟ تم سے مخاطب نہ ہونے کی وجہ یہ تھی کہ تم تینوں انگریزی میں کورے ہو۔ تم سے بات کرنے کے لئے مجھے زبان، حلق اور جبڑوں پر زور ڈالنا پڑتا ہے۔"

"مجھے تم سے ہمدردی ہے کہ تم آٹھ باپوں کے اکلوتے فرزند رہے ہو۔" میں نے نہایت سنجیدگی سے اسے گھورتے ہوئے کہا "تم فرزانہ سے بات کر سکتے ہو لیکن یہ ضرور یاد رکھنا کہ وہ اکیلی سفر نہیں کر رہی، ہم تینوں بھی اس کے ہم سفر ہیں۔ وہ چاہے تب بھی ہم اسے کسی آزاد روی کی اجازت نہیں دیں گے۔"

اس اثنا میں پیٹر بھی اپنی جگہ چھوڑ کر کھڑا ہو چکا تھا۔ اس نے نہایت ملائمت سے کہا "اگر تم برا نہ مانو تو میں ایک تضاد کی نشاندہی ضرور کروں گا۔ ایک طرف تم قدامت اور مشرق کی روایات پر کاربند ہونے کے دعوے دار ہو اور دوسری طرف اپنی گرل فرینڈ کے وجود کا اعتراف کر رہے ہو۔ میرا مشورہ ہے کہ ذرا سکون سے اپنے ذہن کو ٹٹول لو۔ ایسا نہ ہو کہ ویرا تمہارے ذہن کی کوئی اختراع ہو۔"

ایلن نے وہیں کھڑے کھڑے کوچ کے مسافروں سے اردو میں خطاب کرنا شروع کر دیا۔ وہ انہیں بتا رہا تھا کہ اس نے ان پر بھروسا کرتے ہوئے، ان کا سامان کسی دیکھ بھال کے بغیر کوچ کی چھت پر لگے ہوئے آہنی جنگلے میں رکھوا دیا تھا لیکن راستے میں آنے والی متعدد فوجی اور نیم فوجی چوکیوں پر اس سامان کی تفصیلی جانچ پڑتال ہو سکتی تھی۔ اگر کسی کے سامان میں کوئی ممنوعہ چیز موجود تھی تو ایلن کو پہلے سے اس کا علم ہونا چاہیے تھا تاکہ وہ چیکنگ کا مرحلہ

ملنے پر متعلقہ افسران سے بات چیت کر کے ایسے سامان کی تلاشی کی نوبت نہ آنے دے۔ اس نے خبردار کیا کہ تلاشی کے مراحل میں کسی مسافر کے سامان سے کچھ برآمد ہوا تو اسے سنگین نتائج بھگتنے ہوں گے۔ اس میں سامان کی ضبطی اور گرفتاری کے ساتھ بھاری غیر سرکاری جرمانہ ہونے کے بھی قوی امکانات تھے۔ اس نے مزید کہا کہ کوئی بھی سانحہ ہونے کی صورت میں وہ سفر کا التوا نہیں ڈالے گا بلکہ متاثرہ مسافر کو ساز و سامان سمیت حکام کے حوالے کر کے آگے چل پڑے گا۔

مجھے اس کی تقریر کے آغاز ہی سے اندازہ ہو گیا کہ اس نے معزز مگر سادہ لوح افغانوں کو فرضی خطرات سے ذرا دھمکا کر مزید ڈالر بٹورنے کی کوششوں کا آغاز کر دیا تھا۔ اس کی مکمل گفتگو نے میرے اندازے کی سو فیصد تصدیق کر دی۔

ایلین کے خاموش ہوتے ہی کوسٹر میں مسافروں کی دبی دبی اور تیز سرگوشیوں نے بھنبھناہٹ کی صورت اختیار کر لی۔ لوگ استعجابیہ انداز میں ایک دوسرے سے مخاطب ہو گئے تھے۔ ایلین اپنی جگہ پر کھڑا بھری اور مستفسرانہ نگاہوں سے مسافروں کا جائزہ لیتا رہا۔

آخر کار سب سے پہلے سوار ہونے والے چار نفری عیال دار گروپ کے ایک مرد نے ایلین کو اشارے سے اپنے پاس بلایا۔ وہ آسودہ انداز میں نشستوں کے درمیان سے گزرتا ہوا اس شخص سے تقریباً جڑ کر یا شاید ان پر بیٹھ گیا۔ میرے لیے وہ تماشا بہت دلچسپ تھا اس لیے میں نے اپنی پوزیشن اس طرح تبدیل کر لی تھی کہ کسی کو اعتراض کا موقع دیے بغیر میں اس گفت و شنید کا جائزہ لیتا رہوں۔

ایلین کے مختصر خطاب نے کوسٹر کے سرد ٹھٹھرے اور بے کیف ماحول میں سرگرمی کی لہر دوڑا دی تھی۔ کسی بھی استثنیٰ کے بغیر ہر چہرے پر فکر و تشویش کے سائے لہرانے لگے تھے اور لوگ دبی دبی آوازوں میں ایک دوسرے سے مشورہ کرنے میں مصروف تھے۔ ایک دو مسافروں نے مڑ کر ایلین اور معزز افغان کے درمیان ہونے والے سرگوشیانہ مذاکرات کے بارے میں تجسس کا مظاہرہ کیا تو ہیئر کٹنگ نے سرد لہجے میں انہیں ٹوک دیا۔ "دوسروں کو گھورنے کی ضرورت نہیں۔ ہر شخص کو اپنے گریبان میں جھانکنا چاہیے۔ جو کوئی بھی عقل مندی کا مظاہرہ کرتے ہوئے ہمیں اعتماد میں لے گا۔ وہ فائدے میں رہے گا۔ ہم کسی کے ساتھ کوئی زبردستی یا زیادتی نہیں کریں گے۔"

اس کی بگڑی ہوئی اردو کو افغان مسافروں نے سانس روک کر گہری توجہ سے سنا اور مجھے اندازہ ہوا کہ اس دور افتادہ علاقے میں بھی اردو زبان اتنی اجنبی نہیں تھی جتنی میں سمجھ رہا تھا۔

ایلین کے مذاکرات بدستور جاری تھے۔ اعتماد اور مفاہمت کی فضا میں شروع ہونے والی گفتگو نے بتدریج تکرار کی صورت اختیار کر لی تھی۔ ایلین کچھ کہہ رہا تھا اور افغان اس سے متفق نہیں تھا۔ اس کا دوسرا ساتھی بھی اس کی مدد کے لیے گفتگو میں شامل ہو چکا تھا۔ پھر ایک ادھیڑ عمر مسافر نے سخت اضطراب کے عالم میں ہیئر کو اپنے پاس بلا لیا۔ میں دل ہی دل میں ان دونوں گوروں کی مکاری اور افغانوں کی سادہ لوحی کا اعتراف کیے بغیر نہ رہ سکا۔ انہوں نے سفر کے آغاز پر کوئی اعتراض کیے بغیر ہر قسم کا سامان لاد لیا تھا اور جیجا سرائے کے بعد مارنگ نامی آبادی سے گزرتے ہی متوقع خطرات کا ڈھنڈورا پیٹ کر اپنی بلیک میلنگ کا آغاز کر دیا تھا۔

"یہ دونوں اعلیٰ ترین درجے کے ٹھگ معلوم ہوتے ہیں۔" غزالہ نے ہماری طرف مڑ کر دبی آواز میں کہا۔ "تم دیکھ لینا کہ یہ اس بار کرائے سے بھی زیادہ ڈالر بٹور لیں گے۔ حیرت کی بات یہ ہے کہ ان کی دیدہ دلیری پر کوئی بھی معترض نہیں ہے۔ وہ دو بانٹوں سے بات کر رہے ہیں اور بقیہ مسافر بے بسی سے اپنی باری کے منتظر ہیں۔"

"چور پر مور کی مثال ایسے ہی مواقع پر استعمال کی جاتی ہے۔" میں نے ہنس کر کہا۔ "یہاں ہیروئن اور آتشیں اسلحہ ٹوکرے کے حساب سے مل جاتے ہوں گے۔ ہر شخص سفر کے اخراجات نکالنے اور نفع کمانے کے چکر میں کچھ نہ کچھ لے جا رہا ہے۔ جب سب ہی کے من میں چور ہو تو ٹھگوں کی ٹھگی پر کون اعتراض کرے گا؟"

کوسٹر کے ڈرائیور اور کلینر نے اس صورت حال سے بالکل لاتعلقی اختیار کی ہوئی تھی۔ ان کی مکمل غیر جانب داری کو دیکھتے ہوئے مجھے شبہ ہو رہا تھا کہ دوران سفر مسافروں سے حاصل ہونے والے مال غنیمت میں ان کا حصہ پہلے ہی مقرر کیا جا چکا تھا۔ وہ سفر ایسا تھا کہ اس پر جانے والے مسافر ہر بار تبدیل ہوتے تھے۔ روز یا ہر بار کے آنے جانے والوں سے عملہ مروت بھی برت سکتا تھا لیکن جب ہر مرتبہ نئے مسافر ہم رکاب ہوں تو لحاظ و مروت خود بخود ناپید ہو جاتی ہے اور ہر ایک کی دلچسپی رقم تک مرکوز و محدود ہو کر رہ جاتی ہے۔

ایلین اور ہیئر کٹ خطبہ تلقین دینے کے بعد دوسروں کے ساتھ مصروف ہو چکے تھے۔ کوسٹر کولتار کی سیاہ اور ہموار سڑک پر تیز رفتاری سے فراٹے بھر رہی تھی۔ فضا میں طاقت ور ڈیزل انجن کی یکساں غراہٹ کے علاوہ کوئی اور آواز نمایاں نہیں تھی۔ مارنگ کے بعد سڑک کی دائیں جانب نور گل نامی آبادی کے آثار نمودار ہوئے۔ اس مقام پر سڑک اور دریا کے کنارے کا فاصلہ اتنا کم ہو گیا کہ دریا کا چوڑا پاٹ صاف نظر آنے لگا۔ نور گل کے قصبے سے باہر نکلتے ہی سڑک اور دریا کا درمیانی فاصلہ ایک بار پھر بڑھنے لگا۔

"یہ بُرا ہوا کہ تم نے ہمیں انگریزی سے نابلد ظاہر کر دیا۔" طویل خاموشی کے بعد سلطان شاہ نے درانے سے شکوہ کیا۔ "اب وہ انگریزی میں دل کھول کر اپنی بھڑاس نکالتے رہیں گے اور ہم خون کے گھونٹ پینے کے علاوہ کچھ بھی نہیں کر سکیں گے۔ انہیں ہم پر ایک زبردست سبقت حاصل ہو گئی ہے۔"

"وہ کیا بھڑاس نکالیں گے؟" درانے بے پروائی سے کہا۔ "جو بولتے ہیں، انہیں بولنے دو۔"

"تم ذہین اور بے شرم ہوتی ہو۔" سلطان شاہ تاؤ کھا کر بولا

"تم نے سنا نہیں کہ وہ خبیث غزالہ کے بارے میں کیسی واہیات باتیں کر رہا تھا؟ کم از کم میں تو یہ سب برداشت نہیں کر سکتا۔"

"واہیات باتیں؟" دربا ہنس پڑی۔ "تم بالکل ذفر اور ذہنی اعتبار سے ایک چوزے کی طرح نابالغ ہو۔ ایلین نے غزالہ کے حسن کی تعریف کرنے کے علاوہ اور کیا کہا تھا؟ وہ ایسی باتیں ہیں جو ہر جوان' زندہ دل اور صحت مند مرد کسی بھی دوشیزہ کو دیکھ کر سوچتا ہے۔ تم یقین کرو کہ بعض لڑکیاں اس قدر دل کش ہوتی ہیں کہ مرد ان سے والہانہ انداز میں لپٹ جانے کو جی چاہتا ہے۔ اگر ایلین نے اپنے ذہن میں پیدا ہونے والے خیالات کو الفاظ کا روپ دے دیا تو اس میں برا ماننے کی کیا بات ہے؟ غزالہ سے پوچھ لو' اسے ایلین کے تبصرے سے خوشی ہوئی ہوگی۔"

"ہم لوگ جنت کی اس منزل سے بہت پیچھے ہیں جہاں تمہاری گالیاں کھا کے بھی بے مزہ نہیں ہوتا۔" غزالہ مسکرا کر بولی۔ "تم دونوں مجھے اپنی لڑائی سے باہر ہی رکھو تو یہ مجھ پر بہت بڑا احسان ہوگا۔"

"تمہاری عادات اور حرکتوں کی بنا پر مجھے پورا یقین ہے کہ تمہارا تجربہ کہیں نہ کہیں فلوریڈا سے ضرور رہتا ہوگا۔" سلطان شاہ جل کر بولا۔ "تمہارے ایک ایک لفظ سے عیاشی اور آوارگی کی بو آتی ہے۔"

"بو نہیں' خوشبو کہو۔" دربا اسے سلگانے پر تل گئی۔ "اگر سب لوگ ہی سیدھے اور سچے راستے پر چلتے تب تو یہ دنیا جنت بن سکتی ہے لیکن جنت الگ ہی بنائی گئی ہے جہاں سارے متقی اور پرہیز گار جمع کیے جائیں گے۔ یہاں کی رونق تو اسی خوشبو سے ہے جو تم کو ہضم نہیں ہوتی۔ میری دانست میں ایلین نے کوئی ایسی بات نہیں کی تھی جس پر تم کو غصہ آئے۔ غزالہ بے پناہ خوبصورت ہے اور وہ یہی کہہ رہا تھا۔"

"تم بلاوجہ بحث میں الجھ رہی ہو۔" غزالہ نے گفتگو کو نازک رخ اختیار کرنے دیکھ کر آہستگی سے کہا۔ "میرے لیے اہم ذہنی بات یہ ہے کہ زینی غلطی سے تمہارا اصل نام لے بیٹھا۔ تمہارا نام سن کر وہ جس طرح چونکا' اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ تمہارا نام اس کے لیے اجنبی نہیں تھا۔ وہ اس بارے میں ضرور بات کرے گا۔"

"مجھے اندازہ ہے کہ باتوں کی روانی میں مجھ سے ایک چوک ہوگئی۔ ایلین کے ذہن میں وہ بات بیٹھ چکی ہے۔ وہ بعد میں بھی اسے دربا یا فرزانہ کہہ رہا تھا۔" میں نے کھلے دل سے اپنی غلطی کا اعتراف کرتے ہوئے کہا۔ "اب اس غلطی کا ازالہ یہی ہے کہ دربا آج سے فرزانہ بنی رہے۔ مجھے پتا نہیں کہ یہ دونوں کون ہیں اور کس گروپ سے تعلق رکھتے ہیں۔ اب ہمیں ان دونوں بدمعاشوں سے ہوشیار رہنا ہوگا۔"

"تم نے بلاوجہ اپنی گرل فرینڈ کی بات ٹالی۔" دربا مستغنانہ لہجے میں بولی۔ "اصل نام کے ساتھ ساتھ گھریلو نام مغرب میں بھی چلتا ہے۔ میں بیک وقت دربا اور فرزانہ ہو سکتی ہوں۔ ضروری تو نہیں تھا کہ دربا کے حوالے سے وہ میری اصلیت ہی جان لیتا۔ یورپ میں دربا نام کی ہزاروں لڑکیاں ماری ماری پھر رہی ہوں گی۔"

"میرا تجربہ بتاتا ہے کہ ایلین اور وہ چڑیا جتنی ہیں جو بن رہے ہیں۔" میں نے سر کھجا کر ان دونوں کی مصروفیات کا جائزہ لینے کے بعد کہا۔ "چھوٹے مجرم اپنی لائن کے ہر اہم نام اور فرد کے بارے میں ضروری معلومات رکھتے ہیں۔ وہ میری زبان سے دربا کا نام سن کر جس بری طرح چونکا' اس سے ظاہر ہوگیا تھا کہ وہ تمہارے بارے میں خاصا کچھ جانتا ہے۔ تم میری بات لکھ کر رکھ لو کہ وہ اس بارے میں تم سے ضرور بات کرے گا۔"

"بات کرے گا تو منہ کی کھائے گا۔" دربا بے پروائی سے بولی۔ "میں اسے چٹکیوں میں اڑا کر رکھ دوں گی۔"

"تمہاری یہی خود سری کسی دن تمہیں لے ڈوبے گی۔" سلطان شاہ نے زہریلے لہجے میں کہا۔ "بات بات پر ایسا گھمنڈ دکھاتی ہو کہ سننے والے کو تمہاری بے عقلی پر ترس آنے لگتا ہے۔"

"کیا لے ڈوبے گی؟ زیادہ سے زیادہ یہی ہوگا کہ کوئی ایلین یا پیٹر مجھے لے اڑے گا۔ ایک نہ ایک دن یہ تو ہونا ہی ہے۔ مجھے بھی اپنے بڑھاپے کے لیے کسی سہارے اور ٹھکانے کی ضرورت ہوگی۔" دربا اسے سلگانے پر تلی ہوئی تھی۔ "آدمی ہو یا عورت جوانی میں ہر ایک بے اعتدالی کرتا ہے۔ عمر ڈھلتی ہے تو سہاروں کی خواہش شروع ہو جاتی ہے۔ میں اگر وہ مرحلہ آنے سے پہلے ہی اپنا کوئی بندوبست کر لوں تو تمہیں کیا اعتراض ہے؟"

"اعتراض کرنے والے پر خدا کی لعنت ہو۔ میں کیوں اعتراض کروں گا؟" سلطان شاہ چیخ کر بولا۔ "میری طرف سے تم ابھی اور اسی وقت ایلین کے ساتھ چلی جاؤ۔ تمہارے ساتھ تو ہمدردی کرنا بھی گناہ سے کم نہیں......"

"اعتدال!" میں نے سلطان شاہ کی بات کاٹ کر بہت تیکھی آواز میں کہا کیونکہ غصے کی وجہ سے اس کی آواز قدرے اونچی ہو چلی تھی اور میں نہیں چاہتا تھا کہ ایلین یا پیٹر کو ہمارے اس باہمی تنازع کی کوئی بھنک مل سکے۔

"میری طرف سے تم دونوں ایک دوسرے کو پھاڑ کھاؤ۔" میں نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا۔ "لیکن یہ جھگڑا ان ہی چار نشستوں تک محدود رہنا چاہیے۔ پانچویں فرد کو علم نہیں ہونا چاہیے۔"

"یہ مجھے پھاڑ سکتا ہے نہ کھا سکتا ہے۔" دربا دل فریب مسکراہٹ کے ساتھ' سلطان شاہ کو مزید بھڑکاتے ہوئے بولی۔ "اسے میرے سائے تک سے تھرتھری چڑھ جاتی ہے۔ اب تو مجھے ہی اس کا کوئی بندوبست کرنا ہوگا تاکہ یہ عورتوں کے بارے میں اپنی نانی کی سنائی ہوئی کہانیوں کے سحر سے نکل سکے......"

"بس بہت ہوگئی۔ اب اسے روک لو۔" سلطان شاہ اس کی بات

کاٹ کر بھرائی ہوئی آواز میں بولا۔ جیسے اس کی زبان سے ایسے
بیوں کی بے عزتی ہرگز برداشت نہیں کر سکتا میں اس کی گردن توڑ
کر رکھ دوں گا۔"
"مڑی ہوئی گردن کو ذرا احتیاط سے رکھنا۔" دریا نے کسی
جوابی اشتعال کا مظاہرہ کیے بغیر کہا۔ "وہ اپنی جگہ سے ہل گئی تو میں
تمہیں اپنا خون معاف نہیں کروں گی۔"
ہم پچھلی نشست پر ہونے کی وجہ سے آگے متوجہ تھے۔ دریا
اور غزالہ اگلی نشست سے پیچھے مڑ کر باتیں کر رہی تھیں اس لیے
غزالہ نے ایلن اور ہیئر کو واپس آتے ہوئے دیکھ کر انہیں ٹوکا۔
"اب یہ لڑائی ختم کرو۔ وہ دونوں رقم بٹور کر واپس آ رہے ہیں۔
انہیں ہمارے اختلافات کا علم نہیں ہونا چاہیے۔"
"یہ بڑی خوشی کی بات ہے کہ اس کوسٹر کے مسافروں میں ہم
تینوں کے علاوہ کوئی بھی انگریزی سے واقف نہیں ہے۔" ایلن اپنی
جگہ پر براجمان ہوتے ہوئے انگریزی میں چہکا۔ "ہم پوری بے فکری
اور آزادی کے ساتھ آپس میں باتیں کر سکتے ہیں۔ کوئی الو کا پٹھا
ہماری باتوں میں دخل انداز نہیں ہو سکے گا۔"
اس نے واضح طور پر دریا کو مخاطب کیا تھا۔ وہ ہنس کر بولی۔
"معلوم ہوتا ہے کہ تم نے مفروضہ تلاشی کا ہوا کھڑا کر کے خاصی
رقم جمع کر لی ہے۔ قندوز خان تمہاری ایسی ہی حرکات کے بارے میں
برہم تھا۔"
"تمہارے ہاتھ صاف ہیں۔ ہم نے تم سے ایک سینٹ بھی
طلب نہیں کیا۔" وہ سگریٹ سلگاتے ہوئے بولا۔ "اس کوسٹر میں
سفر کرنے والے سارے افغان چور ہیں۔ ہم نے صرف اعلان کیا
تھا۔ انہوں نے ہمیں بلا بلا کر اپنی کمزوریاں بتائی ہیں۔ اس وقت
کوسٹر کی چھت پر پورا اسلحہ خانہ لدا ہوا ہے۔ تیس کلو ہیروئن کی
موجودگی کا اعتراف کیا گیا ہے جب کہ مجھے یقین ہے کہ ہیروئن کی
مقدار دوگنی سے بھی زیادہ ہوگی۔ جنگ کی وجہ سے افغانستان میں
سارے دھندے ٹھنڈے پڑ گئے ہیں۔ ہیروئن اور ہتھیاروں کا
دھندا عروج پر ہے۔ اس اندھی کمائی نے سیکڑوں مفلوک الحال
لوگوں کو باثروت اور عزت دار بنا دیا ہے۔ ان میں سے چند ہمارے
ہاتھ لگ گئے ہیں۔"
"سچ سچ بتانا کہ تم نے ان گدھوں سے کتنی رقم اینٹھی ہے؟"
دریا نے پوچھا۔
ایلن نے ہیئر کی طرف جھک کر کچھ پوچھا پھر فخریہ لہجے میں بولا۔
"سات ہزار ڈالر۔ ہمارے لیے یہ سفر بہت نفع بخش ثابت ہوگا۔
مزے کی بات یہ ہے کہ یہ لوگ ہمیں رقم دے کر بھی خوش ہیں
کیونکہ سرحد عبور کرتے ہی ان کا مال دس گنا دام حاصل
کرے گا۔ ہمیں اس بات کی خوشی ہے کہ ہم نے کسی رسک کے بغیر
معقول کمائی کر لی ہے۔ چوکیوں پر تھوڑی بہت رقم لے دے کر گاڑی
نکلتی چلی جائے گی۔ کہیں کوئی خود دماغ افسر نکل آیا تو ہم ان سب کو
اس کے حوالے کر کے صاف نکل جائیں گے۔"
"اس بدعہدی کے لیے یہ لوگ تمہیں معاف کر دیں گے؟"
دریا نے حیرت سے پوچھا۔
"مجبوراً معاف کرنا ہی پڑے گا۔" وہ معنی خیز مسکراہٹ کے
ساتھ بولا۔ "اس بار ہمارا واپسی کا کوئی ارادہ نہیں ہے۔ پاکستان
میں اپنا کام ختم کر کے ہم یورپ چلے جائیں گے۔"
"پاکستان میں تمہارا کیا کام ہے؟" اس کے جواب نے دریا کو
متجسس کر دیا۔
"بہت اہم اور خفیہ کام ہے۔" وہ ایک ایک لفظ پر زور دے
کر بولا۔ "اس بارے میں زبان کھولنے سے پہلے میں تم سے کچھ کھلی
کھلی باتیں کرنا چاہتا ہوں۔ مجھ پر اعتبار کر کے تم فائدے میں رہو
گی۔"
"میرا خیال ہے کہ ہم کھلی کھلی باتیں ہی کر رہے ہیں۔ تم کیا
کہنا چاہتے ہو؟"
"تمہاری اصلیت کے بارے میں جاننا چاہتا ہوں۔" وہ بغور
دریا کی طرف دیکھتے ہوئے بولا۔
"میری اصلیت وہی ہے جو تم جانتے ہو۔ راستے کی مختصری
شناسائی میں ہمیں اپنا شجرہ نہیں بتا سکتی۔"
وہ سوچ میں پڑ گیا۔ چند لمحوں کے لیے خاموشی چھا گئی پھر فقط
وہ بولا۔ "تمہارے نام کا کیا مسئلہ ہے؟"
"اوہ! میں سمجھ گئی۔" دریا بے پروایانہ انداز میں بولی۔
"میرے ساتھی نے روانی میں جو دوسرا نام استعمال کیا تھا تم اس
کی وجہ سے الجھن میں پڑ گئے ہو۔ وہ ایک غیر اہم سی بات تھی۔
میرا ساتھی اس کی وضاحت کر چکا ہے۔ تمہیں اس کی وضاحت
قبول کرنے میں کیا ہچکچاہٹ ہے؟"
"وہ کوئی معمولی نام نہیں تھا۔ اس علاقے میں اس کی بہت
زیادہ اہمیت ہے۔"

"مجھے مکمل کر بات کرنے کا مشورہ دے کر تم خود پہیلیوں میں بات کر رہے ہو۔" ویرا نے ہلکے سے طنز کے ساتھ کہا۔ "ویرا کے کام کے بارے میں تمہارے خیالات معلوم ہونے کے بعد ہی میں کچھ کہہ سکوں گی۔"

"میرا خیال ہے کہ تم میرے کہے بغیر بھی پوری بات سمجھ رہی ہو۔" وہ پرخیال انداز میں بولا۔ "اگر تم وہی ہو جو میں سمجھ رہا ہوں تو ہم دونوں ایک دوسرے کے کام آسکتے ہیں۔ مجھے پاکستان میں اپنے کام کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے کے لیے کسی کی مدد کی ضرورت ہوگی۔ میرا یہ کام تم بخوبی سرانجام دے سکو گی۔"

"تھوڑی دیر کے لیے یہ فرض کر لیا جائے کہ میں ویرا ہی ہوں تو مجھے اس بات سے گہری دلچسپی ہوگی کہ جیفا سرائے جیسے دور افتادہ علاقے میں ملنے والا ایک اجنبی میرے بارے میں کیا جانتا ہے۔"

وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا۔ "ویرا ایک عام سا نام ہے لیکن ان اطراف میں پائی جانے والی ویرا ایک ہی ہو سکتی ہے۔ ان علاقوں میں شی ایک مدت سے کام کر رہی ہے۔ پاکستان میں شی کو مستحکم کرنے کے لیے ویرا لانبذ نے بہت زیادہ کام کیا ہے اور اہم روابط قائم کیے ہیں۔ کہا جا سکتا ہے کہ ویرا شی کے سربراہ جی لانبذ کی بیٹی ہے۔ میرا خیال ہے کہ تم کو خود ان کی راہ پر لانے کے لیے اتنے اشارے کافی ہیں۔ تم یقین کرو کہ تمہارا اعتراف سن کر مجھے دلی مسرت ہوگی۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ زیرِ زمین دنیا کی ایک خطرناک حسینہ مجھے یوں اچانک مل جائے گی۔"

ویرا چند لمحوں تک اس کی طرف دیکھ کر پرکشش انداز میں مسکرائی رہی۔ اس موڑ پر میں اسے مشورہ دینا چاہتا تھا کہ وہ حقیقت کا اعتراف کر لے تاکہ ایلن کے عزائم کھل کر سامنے آسکیں۔ میرے لیے یہ بات حیران کن تھی کہ شنگاریوں کے چنگل سے نکلتے ہی ایک پراسرار غیر ملکی ہم سے آ ٹکرایا تھا۔ شی، جی لانبذ اور ویرا کے حوالے سے اس نے جو کچھ کہا، وہ یہ ثابت کرنے کے لیے بہت کافی تھا کہ وہ خود بھی بین الاقوامی زیرِ زمین تنظیموں سے گہرا تعلق رکھتا تھا۔ اگر اس نے کسی خاص مقصد سے پاکستان کا رخ کیا تھا تو ہمارے لیے اس کے عزائم سے واقف ہونا ضروری ہو گیا تھا۔ اس حیران کن اور دلچسپ صورت حال میں، اس کے ارادوں سے واقف ہونے کے بعد، ہم اپنے لیے کوئی موثر لائحہ عمل تیار کر سکتے تھے۔ مگر دشواری یہ آن پڑی تھی کہ ایلن اور پیٹر اپنی دانست میں ہم تینوں انگریزی زبان سے ناواقف تھے اور وہ دونوں اردو بخوبی سمجھ لیتے تھے۔ اس وجہ سے میں مداخلت کرتے ہوئے ویرا کو کوئی مشورہ نہیں دے سکتا تھا۔

میری اور ویرا کی مفاہمت کی ایک بڑی وجہ یہ تھی کہ وہ بھی ہر مسئلے کا اسی انداز میں تجزیہ کرتی تھی جس طرح میرا ذہن کام کرتا تھا۔ میں لاتعلقانہ انداز میں کھڑکی سے باہر دیکھتے ہوئے، اپنی ادھیڑ بن میں لگا رہا اور ویرا نے اپنے طور پر وہی فیصلہ کر ڈالا جو میں چاہتا تھا۔

"اگر تم اسی قدر مصر ہو تو میں ماننے لیتی ہوں کہ تمہارا اندازہ درست ہے۔" ویرا نے کہا۔ "اب تم اپنے بارے میں بتاؤ کہ تم کون ہو اور زیرِ زمین دنیا سے تمہارا کیا تعلق ہے؟"

یک بیک ایلن کی آنکھیں چمک اٹھیں اور وہ پیٹر کی طرف دیکھتے ہوئے فخریہ لہجے میں بولا۔ "میرے اندازے اکثر درست ثابت ہوتے ہیں۔ میں نے تم سے پہلے ہی کہہ دیا تھا کہ اس چار نفری گروپ میں شامل غیر ملکی لڑکی کا کردار پراسرار ہے اور میں اس کا کھوج لگا کر رہوں گا۔ تم نے خود دیکھ لیا کہ یہ کیا نکلی ہے۔ یورپ میں ہماری برادری کے مائی گرامی لوگ بھی اس کا راستہ کاٹنے سے گریز کرتے ہیں۔"

"میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ ویرا ان تین کالوں کے ساتھ یہاں کیا گل کھلا رہی ہے۔" پیٹر بولا۔

"سفید سفوف کی تجارت میں دلچسپی رکھنے والوں کے لیے یہ علاقہ بہت پرکشش ہے۔" ایلن نے کہا۔ "ویرا یا شی کے کسی اہم فرد کی یہاں موجودگی میرے لیے ذرا بھی تعجب خیز نہیں ہے۔ ان لوگوں کو مجھ تک لانے والے قندوز خان کا پورا قبیلہ افیم کی کاشت اور ہیروئن کی تیاری کے لیے دور دور تک شہرت رکھتا ہے لیکن ہمیں ان معاملات سے کوئی سروکار نہیں ہونا چاہیے۔ یہ ویرا کے اپنے مسائل ہیں اور......"

ویرا نے اس کی بات کاٹ دی۔ "یہ طریقہ اب بہت فرسودہ ہو گیا ہے۔ تم پہیلی کی اس گفتگو کے ذریعے تم مجھ سے کچھ بھی نہیں اگلوا سکو گے۔ میرے معاملات کو مجھ ہی تک رہنے دو اور اب اپنے بارے میں بتانے چلے جاؤ۔ پورے تعارف کے بغیر، اب بات آگے نہیں بڑھ سکے گی۔"

"تم واقعی چالاک لومڑی ہو۔" ایلن نے خوش دلی لہجے میں کہا۔ "تمہاری حاضر دماغی اور بے جگری کے بارے میں جو کچھ سنا تھا، تم کو ویسا ہی پایا ہے۔ میرے لیے یہ بہت خوشی کا مقام ہے کہ اتفاقاً تم سے مل بیٹھنے کا موقع مل گیا ہے۔"

"اب چرب زبانی کا سلسلہ بند کرو ورنہ میں یہ سوچنے پر مجبور ہو جاؤں گی کہ میرا واسطہ کسی مکار بھیڑیے سے پڑا ہے، جو صرف اور صرف اپنا مطلب نکالنا چاہتا ہے۔" ویرا نے خشک لہجے میں کہا۔

"تم نے وہیوز اسٹارنہ کا نام تو سنا ہی ہوگا؟" ایلن کے اس سوال نے مجھے بری طرح چونکا دیا۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ دنیا یک بیک اتنی مختصر ہو جائے گی کہ اسرار کے پردوں میں لپٹی ہوئی پرپیچ کہانیاں خود بخود بے نقاب ہونے لگیں گی۔

میرا ذہن بے اختیار ان بندوقوں کی طرف چلا گیا جن کے جسموں میں خودکار کیمروں کے ساتھ آتش گیر مادہ بھی چھپایا جاتا تھا۔ وہ البیزو بلیسا نامی رسوائے زمانہ دہشت گرد کی ایک بھیانک

سازش تھی۔ وہ خود کرنل جیسی جونز کا دستِ راست تھا اور ایک بڑی منصوبہ بندی کے ذریعے اسپیشل ٹاسک فورس میں ظفر کے مدِمقابل قدم جمانے میں کامیاب ہو گیا تھا۔ اس نے ان تباہ کن بندروں کے ذریعے پاکستان کی ایٹمی تنصیبات کو ناقابلِ تلافی نقصان پہنچانے کی تیاریاں کرلی تھیں لیکن میری بروقت مداخلت اور سرکوبی کی وجہ سے وہ منصوبہ ناکام بنا دیا گیا تھا۔ البرٹو ملیبا کی شناخت کے بعد یہ ثابت ہو گیا تھا کہ پاکستان کے خلاف ہونے والی سازشوں کی کڑیاں لیبیا کے رسوائے زمانہ دہشت گرد کرنل جیسی جونز نے تیار کی تھیں اور البرٹو ملیبا اسی کے ایما پر پاکستان میں اپنے پنجے گاڑنے کی مذموم کوششوں میں مصروف تھا۔

ملکی سلامتی کے نگراں مسلح اداروں کی کارروائی کے نتیجے میں ہاتھ آنے والے دھماکا خیز بندروں میں سے چند کی تباہی کے بعد ہر شخص بقیہ بندروں سے خوف زدہ تھا۔ ان کے جسموں میں پوشیدہ کیمروں اور دھماکا خیز مادوں کا سراغ لگانے کے لیے جب عالمی پائے کے ماہرین سے مدد طلب کی گئی تو صرف امریکا کا جواب مثبت تھا۔ اسٹیلی جیمس ہیوسن کی کوششوں سے ناسا کی ایک نجی اسلحہ ساز فیکٹری کے دو ماہر پاکستان پہنچے تو مجھے اقوامِ متحدہ کے آب رسانی کے ایک مقامی پراجیکٹ کے سربراہ اولیانو کے ذریعے یہ سراغ مل چکا تھا کہ وہ کرنل جیسی جونز کے آدمی ہوں گے۔ میں ان دونوں کی راہ پر لگ گیا اور انہیں گھیر کر ٹھکانے لگانے میں کامیاب ہو گیا۔

ان میں سے ایک پال ایفرٹن تھا اور دوسرا بل جونز۔ بل جونز ایک دلیر اور صاف گو نوجوان تھا۔ گھیر جانے کے بعد اس نے جس خندہ پیشانی سے موت کو گلے لگایا اس سے میں بھی متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکا۔ بل جونز نے میرے ہاتھوں مرنے سے پہلے جو اعترافات کیے وہ بہت سنسنی خیز اور چونکا دینے والے تھے۔

بل جونز کو لیبیا کے عالمی شہرت یافتہ دہشت گرد کرنل جیسی جونز کا اکلوتا لڑکا تھا۔ کراچی کے ایک ویرانے میں موت کو سامنے پا کر اس نے کھلے دل کے ساتھ مجھے آگاہ کیا تھا کہ پاکستان کے خلاف کرنل جیسی جونز کی سازشوں کو نیویارک میں بنی ہوئی ایک طاقت ور اور مالی اعتبار سے مستحکم یہودی تنظیم کی پشت پناہی حاصل تھی۔ ڈیوڈ اسٹارز نامی وہ نسل پرست اور متعصب تنظیم دنیا بھر میں صیہونی مفادات کی دَرپردہ نگہبانی کے فرائض انجام دے رہی تھی اور اسی سلسلے میں پاکستان ان کی نظروں میں کھٹک رہا تھا۔

بل جونز نے مجھے بتایا کہ کرنل جیسی جونز بذاتِ خود یہودی اور ڈیوڈ اسٹارز کا سرگرم کارکن تھا۔ ڈیوڈ اسٹارز کی داغ بیل ڈالنے اور اس کی عالمی سرگرمیوں کے لیے خطیر سرمایہ فراہم کرنے والوں میں نیویارک کے ارب پتی یہودی تاجر راس المیڈا کا نام سرِفہرست تھا۔ عملی طور پر اسی کو ڈیوڈ اسٹارز کا بانی تصور کیا جاتا تھا۔

ڈیوڈ اسٹارز اور راس المیڈا کے نام سامنے آنے کے بعد وہ کہانی وہیں دم توڑ گئی تھی۔ میرے ذہن میں ان دونوں ناموں کے

خلاف کینہ پرورش پا رہا تھا مگر پھر حالات کسی اور ہی نہج پر چل نکلے۔ مافیا کی مکمل تباہی کے نتیجے میں سردار پائندہ گل کی بھاری رقم ڈوب گئی تو اس نے اپنا خسارہ پورا کرنے کے لیے میرا پیچھا پکڑ لیا۔ اول خان نے اپنے رسوخ سے اس کی ہیروئن اسے واپس لوٹا کر میری رہائی کا بندوبست کیا تو اس وقت تک میں ایک اور اسکینڈل میں ملوث ہو چکا تھا۔

سردار پائندہ گل کے بھانجے عبدالرحیم خان کی قید میں جنت گل ایک خوشگوار خواب کی طرح چپکے سے میری زندگی میں داخل ہوئی اور میری سیج پر اپنے وجود کی خوشبو رچا کر فرار ہو گئی۔ جاتے جاتے اس نے اپنے بزدل محبوب عبدالرحیم خان کو بھی بزدلی اور بے آبروئی کے طعنے دے کر مار ڈالا تھا۔

جواں سال بھانجے کی لاش وصول کرنے والے سردار پائندہ گل کی نظروں سے اندر کی کہانی پوشیدہ نہ رہ سکی۔ اس نے اپنے برسوں کے تجربے اور گہرے مشاہدے کی بنا پر مجھ سے حقائق اگلوا لیے۔ جب تک جنت گل کی زبان بند رہی، سردار پائندہ گل مجھے بھولا رہا لیکن جب جنت گل نے میرے حوالے سے اس کے گلے میں رسوائی کا ہار ڈالنے کی کوششیں شروع کیں تو پائندہ گل نے اپنے آدمیوں کے ذریعے صرف مجھ ہی کو نہیں، میرے ساتھیوں کو بھی اغوا کرا لیا۔

کالان میں خوف و ہراس اور بے یقینی کے سایوں میں طویل شب و روز گزار کر ہم لوٹ رہے تھے تو ایلن نے اچانک ہی ڈیوڈ اسٹارز کا ذکر چھیڑ دیا تھا۔ بالکل یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے ایلن کو قدرت نے ہماری کہانی کا ٹوٹتا ہوا تسلسل برقرار رکھنے کے لیے چیتنا مرا کے سامنے بھیجا ہو۔

”ڈیوڈ اسٹارز کیا بلا ہے؟“ ویرا نے بالکل انجان بن کر بے پروائی سے پوچھا۔

وہ بے اختیاری سے ہنس پڑا۔ ”کیوں مجھے پھنسانے کی کوشش کر رہی ہو؟“

”مجھے پھنسانے کی کیا ضرورت ہے؟ تم دونوں پہلے ہی مجھے پھنسائے لگ رہے ہو۔ تمہارا ساتھی تو زندہ کھا کھا کر کسی بندر کی طرح سوکھ گیا ہے۔“ ایلن نے ویرا کو چالاک لومڑی کہہ کر جس بے تکلفی کا مظاہرہ کیا تھا، وہ اسے مہنگی پڑ رہی تھی۔ ویرا نے اسے بھیڑیا قرار دے دیا تھا اور اب پیٹر کو بندر سے تشبیہ دے رہی تھی۔

ایلن چالاک ہی نہیں، موقع شناس بھی تھا۔ وہ فوراً ویرا کی برہمی کا سبب بھانپ گیا اور جلدی سے بولا۔ ”معاف کرنا۔ میں نے چالاک لومڑی کا لقب محاورتاً استعمال کیا تھا۔ میں تمہاری توہین کرنے کا تصور بھی نہیں کر سکتا۔“

”تم ذرا سی باتوں سے میری توہین نہیں ہوتی۔ میں نے کب اس کا شکوہ کیا ہے؟“

”تم نے پیٹر کو سوکھے ہوئے بندر سے مشابہ قرار دے کر اداس کر دیا ہے......“

ویرا نے استہزائیہ انداز میں پیٹر کی طرف دیکھا اور ایک بے ساختہ قہقہے کے ساتھ بولی۔ ”اداسی طاری ہونے کے بعد تو یہ بے چارہ بالکل ہی بندر بن کر رہ گیا ہے۔ اس کی کھوپڑی میں سے مغز نکال کر کیمرا اور پیٹ سے انتیں نکال کر بارود بھر دی جائے تو اسے نہایت اطمینان سے کسی کی طرف روانہ کیا جا سکتا ہے۔“

”میرے خدا!“ ایلن متحیر زدہ آواز میں بڑبڑایا۔ ”اور تم کہہ رہی ہو کہ تم ڈیوڈ اسٹارز کے بارے میں کچھ نہیں جانتیں؟“ حیرت سے اس کی آنکھیں پیشانی پر جا چڑھی تھیں۔ ویرا کا استغراق کار کر رہا تھا۔

”صرف اتنا جانتی ہوں کہ یہ چھ کونوں والا ایک ستارہ ہے جسے یہودی بہت مقدس سمجھتے ہیں لیکن یہ ان کی خوش فہمی ہے۔ ان سے زیادہ تو پاکستانی اس ستارے کی پرستش کرتے ہیں۔ یقین نہ ہو تو سرحد عبور کرنے کے بعد کراچی چلے جاؤ۔ وہاں فوجی شاہراہ سے ائرپورٹ جانے والے راستے پر ڈیوڈ اسٹار عدنوں سے سایہ فگن ہے۔ احمقوں نے اس مقام کا نام صرف اسٹار گیٹ رکھا ہوا ہے۔ میں کسی بارسوخ پاکستانی سے مل کر یہ سفارش ضرور کروں گی کہ اس مقام کا نام ڈیوڈ اسٹار گیٹ رکھ دیں اور پھر دیکھیں کہ دنیا بھر سے مال دار یہودی سیاح کس طرح اس پاکستانی زیارت گاہ کا رخ کرتے ہیں۔ ان کے لیے یہ بات دلی مسرت کا باعث بنے گی کہ پاکستان اپنے باشندوں کی یہود دشمنی کے باوجود ان کی روایات اور نشانیوں کو فروغ دینے کی بساط بھر کوشش کر رہا ہے۔ تمہیں دنیا بھر میں ایسی بے مثال رواداری دیکھنے کو نہیں ملے گی۔ یہی ستارہ کسی آزاد منش ملک میں ہوتا تو لوگ اب تک اسے منہدم کر کے پیروں تلے روند چکے ہوتے۔“

”تمہاری معلومات قابل رشک ہیں۔“ وہ مرعوب ہو کر سہلاتے ہوئے بولا۔ ”پاکستان میں رواداری ستارے کی کسی یادگار کا وجود واقعی حیران کن ہے۔ میں نے تو یہ سنا ہے کہ یہودیوں کی مخالفت میں پاکستانی ہر زبان بندوں کا شکار ہیں۔ کچھ عرصے پہلے یہودی کمپنیوں کے مشروبات کو پیشاب کے برابر قرار دیا جاتا تھا۔ ایسے ماحول اور معاشرے میں داؤدی ستارے کا اپنی جگہ برقرار رہنا اس کی ماورائی قوتوں کا ایک کھلا ثبوت ہے۔ لیکن یہ ایک الگ موضوع ہے۔ میں نیویارک کی طاقتور اور مال دار یہودی تنظیم کی بات کر رہا تھا۔ تم یقیناً ان کے بارے میں بہت کچھ جانتی ہو ورنہ خفیہ کیمروں اور بارودی مادے سے لیس بندروں کا حوالہ ہرگز نہ دیتیں۔“

”میری معلومات کے تجسس میں پڑے بغیر تم اپنی کہانی شروع کر دیا پھر مجھے باہر چلنے ہوئے قدرتی نظاروں سے محظوظ ہونے دو۔ میں کیا جانتی ہوں اور کیا نہیں جانتی یہ میرا مسئلہ ہے۔ تمہیں ان فضول باتوں پر اپنا سر نہیں کھپانا چاہیے۔ تم کو ذاکرات سے دلچسپ

بھی بھول جاؤ کہ میرا نام ویرا ہے۔"
...ہو تو تمہیں یہ بھی بتانا چاہ رہا تھا کہ میں ڈیوڈ اسٹارز کے لیے کام
...ہیں ...کرتا ہوں۔" وہ سرعت کے ساتھ بولا۔ "میرا خیال ہے کہ مجھے
...کا تعارف کرانے کی ضرورت نہیں ہے۔ ان لوگوں کے بارے
...تم مجھ سے زیادہ جانتی ہو۔"
...ان بدمعاشوں سے تمہارا کیا تعلق ہے؟" ویرا نے سفاکانہ
...بے رحمی کے ساتھ سوال کیا۔
"پیسے کے علاوہ اور کیا تعلق ہو سکتا ہے؟" وہ پھیکی سی ہنسی
...کے ساتھ بولا۔ "ہم میدان میں کام کرنے والے لوگ ہیں۔ وہ
...ہمیں منہ مانگا معاوضہ دیتے ہیں اس لیے ہم ان کی خاطر دنیا بھر کی
...خاک چھانتے پھرتے ہیں۔ اصل مسئلہ یہ ہے کہ ڈیوڈ اسٹارز والوں
...کے دو آدمی پاکستان پہنچنے کے بعد لاپتا ہو گئے ہیں۔ پہلے ہمیں ان کا
...سراغ لگانا ہے۔"
"وہ دونوں بلی جونز اور پال انجرٹن ہوں گے۔" ویرا نے
...انتہائی سرسری لہجے میں کہا۔ "تم میری یقین دہانی پر تصدیق کر دو کہ
...وہ دونوں مارے جا چکے ہیں۔ بلی جونز کرنل جیمسی جونز کا بیٹا تھا اس
...لیے اُسے حقائق پر پورا عبور حاصل تھا۔ وہ جو کچھ کہتا رہا تھا وہ
...حقائق کی دنیا سے بہت دور نہیں تھا۔ میری معلومات کے مطابق وہ
...پاکستان پہنچنے کے... چند ہی گھنٹوں بعد جہنم واصل ہو گئے تھے۔"
ایلن کی حیرت میں اضافہ ہوتا جا رہا تھا۔ "تمہاری معلومات
...واقعی قابلِ رشک ہیں۔ ان کے نام بلی جونز اور پال انجرٹن ہی
...تھے۔ ہمیں کراچی پہنچ کر ان کا کھوج لگانا تھا۔ مجھے یقین نہیں آ رہا
...کہ وہ دونوں پاکستان پہنچتے ہی مارے گئے ہوں گے۔ بندروں والے
...منصوبے کی ناکامی کے بعد انہیں ایک متبادل منصوبہ دے کر بھیجا گیا
...تھا۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ وہ متبادل منصوبہ بھی ناکامی کا شکار
...ہو چکا ہے۔"
"تم ابھی تک اشاروں کنایوں میں بات کر رہے ہو۔" ویرا
...بیزاری کا مظاہرہ کرتے ہوئے بولی۔ "مجھے یہ بھی معلوم ہے کہ بلی جونز
...کس متبادل منصوبے کے ساتھ آیا تھا۔ پرندوں کے ذریعے تباہی
...نازل کرنے کا معاملہ شروع ہی نہیں ہو سکا۔ وہ خالص بارود کی بھول
...کے کریٹ وصول کرنے سے پہلے ہی موت کا شکار ہو گیا تھا۔"
"یہ خبر بہت تشویش ناک ہے۔ تم نے اپنی معلومات کے
...سہارے میرا کام بہت آسان کر دیا ہے۔ تمہیں اتنا کچھ معلوم ہے تو
...یہ بھی معلوم ہو گا کہ ان دونوں کو ہلاک کرنے میں کون لوگ ملوث
...تھے۔"
"ایسے کاموں میں کوئی کھل کر سامنے نہیں آتا۔ لاشیں ایک
...ویرانے سے دستیاب ہوئی تھیں۔ ایک اجنبی ملک میں باہر سے
...آنے والوں کی کسی سے دشمنی نہیں ہوتی۔ ان کے ساتھ جو کچھ ہوا
...ہے اس سے یہ اندازہ لگانا مشکل نہیں ہے کہ کسی وجہ سے پاکستانی
...ایجنسیوں کو ان پر شبہ ہو گیا تھا اور انہوں نے سرکاری سطح پر تحقیق

و تفتیش کے جھمیلوں میں پڑنے کے بجائے ان کا پتا ہی صاف
کر دیا۔"
"جیمسی جونز کے لیے یہ خبر اندوہناک ثابت ہو گی۔" ایلن نے
تشویش انداز میں بڑبڑایا۔ "بلی جونز اس کا اکلوتا بیٹا تھا اور وہ اس
سے والہانہ پیار کرتا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ یہ خبر اسے اپنے موجودہ پیشے
سے ہی دل برداشتہ کر دے۔ اس نے پاکستان کو محفوظ علاقہ تصور
کر کے اپنے بیٹے کو وہاں بھیجا تھا۔"
"یہ مسئلہ ہر ایک کے ساتھ لگا رہتا ہے۔ ہم لوگ یورپ اور
امریکا میں بیٹھ کر پاکستانیوں کو بالکل ڈفر سمجھتے ہیں حالانکہ ایسا نہیں
ہے۔ یہ لوگ بہت خاموشی اور صفائی کے ساتھ اپنے مفادات کی
حفاظت کرتے ہیں۔" بات کرتے کرتے اس نے چونک کر پوچھا۔
"پہلے تم نے کہا تھا کہ تم ڈیوڈ اسٹارز کے لیے کام کر رہے ہو اور اب
تمہیں کرنل جیمسی جونز کی فکر لاحق ہو رہی ہے۔ تم ان میں سے کس
کو جواب دہ ہو؟"
"دراصل ہم دونوں ہی فری لانسرز ہیں۔" وہ قدرے توقف
کے بعد بولا۔ "پہلے راس اینڈا نے بذاتِ خود مجھ سے بات کی
تھی۔ اس سے معاملات طے ہو جانے کے بعد میں نے جیمسی جونز
سے رابطہ کیا تھا۔ وہ بلی جونز کے بارے میں بہت متفکر تھا۔ میں نے
اس کے بیٹے کی تلاش کے لیے اُس سے بھی بیس ہزار ڈالر میں سودا

کر لیا اس وقت ہم دونوں ہی کے لیے کام کر رہے ہیں۔"

"اگر تمہیں بل جوزی کی تلاش تھی تو اس کی موت کی خبر کے ساتھ تمہارا کام ختم ہو چکا ہے۔ تم پاکستان جا کر کیا کرو گے؟" ویرا نے قدرے توقف کے بعد سوال کیا۔

"دونوں پارٹیوں سے ملنے والا معاوضہ حلال کرنے کے لیے وہاں جانا ہی ہوگا۔" ایلن مکارانہ مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔ "اگر بل زندہ ہوتا تو مجھے اس کے ساتھ مل کر کام کرنا تھا۔ اب صورت حال بالکل ہی بدل کر رہ گئی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ بل جوزی کی موت کی اطلاع ملنے کے بعد مجھے کوئی اور کام سونپ دیا جائے۔"

"تم دونوں کی گفتگو ضرورت سے زیادہ طویل کھنچتی جا رہی ہے۔" میں نے اردو میں مداخلت کرتے ہوئے خشک لہجے میں کہا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ تم نے میری ہدایت کو تھوڑی ہی دیر میں بھلا دیا ہے۔"

"پرانی یادیں ہمیشہ خوشگوار ثابت ہوتی ہیں۔" ایلن ملائمت سے بولا۔ "کچھ ایسی ہی باتیں چھڑ گئی تھیں۔ تمہیں فکرمند ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔ ہم مہذب لوگ ہیں اور شائستہ گفتگو کر رہے تھے۔"

"کیا یہ ممکن نہیں کہ تم اردو میں بات کرو تاکہ ہم بھی تمہاری شائستہ گفتگو سے لطف اندوز ہو سکیں؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے طنز سے کہا۔ "اپنی باتوں میں دوسروں کو شریک کرنے میں کیا حرج ہے؟"

"تلفظ کے اعتبار سے اردو ایک مشکل زبان ہے۔" اس نے بگڑی ہوئی اور شکستہ اردو میں جواب دیا۔ "میں تمہیں پہلے بھی بتا چکا ہوں کہ اردو بولنے سے میرے منہ کے تمام عضلات تھک جاتے ہیں۔ ویسے اب تم فکر نہ کرو۔ میں نے فرزانہ سے کافی باتیں کرکے اپنے دل کی بھڑاس نکال لی ہے۔ اب میں خیال رکھوں گا کہ ہمارے درمیان طویل گفتگو نہ ہو۔"

وہ نشست گاہ سے ٹیک لگا کر اپنے ساتھی سے باتیں کرنے میں مصروف ہو گیا اور میں نے سگریٹ سلگا لی۔

اس کی ویرا سے ہونے والی گفتگو نے مجھے بے چین کر دیا تھا مگر ان دونوں شخصیتوں کی موجودگی کی وجہ سے میں ویرا سے تبادلہ خیال کرنے سے قاصر تھا۔ میرے لیے فکرمندی کی بات یہ تھی کہ پاکستان کی ایٹمی تنصیبات میں عالمی قوتوں کی حد سے زیادہ بڑھی ہوئی دلچسپی کا سلسلہ ختم نہیں ہو رہا تھا۔ بلیو کراس ذیل کے تحت ایران سے آنے والا ساز و سامان تباہی سے بچا لیا گیا تھا۔ البرٹو ویلجبا کے "پرندوں کے ذریعے تباہی پھیلانے کے منصوبے کو بروقت ناکام بنا دیا گیا تھا۔ بل جوزی کو مخصوص پرندوں کے سہارے سب کچھ تباہ کر دینے کے پلان پر کام شروع کرنے کا موقع ہی نہیں مل سکا تھا لیکن ان ناکامیوں کے باوجود بیرونی طاقتوں کی سازشوں کا سلسلہ جاری تھا۔

ایلن کو ویرا کے بارے میں خاصی معلومات حاصل تھیں۔ ویرا نے جوابی معلومات کا اظہار کرکے اسے مرعوب کر لیا تھا تاہم میں اس بارے میں فکرمند تھا کہ کہیں وہ میرے بارے میں بھی جانتا ہو۔ میرے اور ویرا کے بارے میں اتنی زیادہ باتیں اچھالی گئی تھیں کہ پاکستان کی حد تک ویرا کے ساتھ میرا نام لازم و ملزوم ہو چکا تھا مگر غنیمت یہ تھا کہ ایلن نے اس بارے میں ویرا سے کوئی سوال نہیں کیا تھا۔ مگر میں اس بارے میں مطمئن نہیں تھا۔ ایلن کسی بھی وقت اس بارے میں بات نکال سکتا تھا۔ احتیاط کا تقاضا تھا کہ ان لوگوں کو اس بات کی ہوا ہی نہ لگنے دی جائے کہ ہم سے کس کا نام جڑا ہے۔

"اب سے میرا نام تنویر ہے۔ یہ بات غزالہ کو بھی بتا دینا۔" میں نے اپنے برابر میں بیٹھے ہوئے سلطان شمار کے کان میں سرگوشی کی تو وہ چونک کر مجھے گھورنے لگا۔ میں نے پھر کہا۔ "اس طرح دیدے نہ پھاڑو۔ کچھ عرصے کے لیے میرے اصلی نام کا استعمال ناگزیر ہو گیا ہے۔" اس وضاحت کے بعد میں نے اپنی جگہ چھوڑ دی۔

مجھے اٹھتے دیکھ کر دونوں سفید فام پوری طرح میری طرف متوجہ ہو گئے مگر میں ان کو نظرانداز کرکے اگلی سیٹ پر گیا اور غزالہ کو اپنی جگہ بھیج دیا۔ ویرا کے ساتھ بیٹھ کر میں سرگوشیوں میں رک رک کر بات کر سکتا تھا۔

"ان لوگوں کے بارے میں تمہارے اندازے بالکل درست نکلے۔" بیٹھتے ہی ویرا نے رازدارانہ لہجے میں کہا۔ "تم نے ساری باتیں سن ہی لی ہوں گی۔ اب ان کے بارے میں کیا ارادہ ہے؟"

"یہ طے کرنے کے لیے کافی وقت پڑا ہوا ہے۔ غنیمت ہے کہ ابھی تک انہیں میرا نام جاننے کا خیال نہیں آیا۔ حیرت دور ہونے کے بعد وہ اس بارے میں بھی باز پرس کریں گے۔ تم انہیں میرا اصلی نام بتا دو گی۔"

"تو تمہارا کوئی اصلی نام بھی ہے؟" اس نے چونک کر سوال کیا۔

"مذاق کی ضرورت نہیں ہے۔" میں نے برا سا منہ بنا کر کہا۔ "تمہیں اچھی طرح معلوم ہے کہ میرا اصلی نام تنویر علی ہے۔"

"تمہاری عرفیت کے چکر میں پڑ کر میں اصلی نام بھول ہی گئی تھی۔" وہ ہنس کر بولی۔

"سفر کب تک جاری رہے گا؟" میں نے ایلن کی طرف مڑ کر سوال کیا۔

اس نے ایک نظر کھڑکی سے باہر دیکھا۔ وہاں پھیلی ہوئی دھوپ میں زردی آتی جا رہی تھی اور سورج مغرب میں کافی نیچے آ گیا تھا۔ جائزہ لینے کے بعد وہ بولا۔ "اندھیرا پھیلنے سے پہلے ہم جلال آباد پہنچ جائیں گے اور رات وہیں گزارنے کے بعد کل آگے چلو

پہنچ سکیں کل رات کا اندھیرا پھیلتے ہی ہم خاموشی سے سرحد پار کر جائیں گے۔"

"جلال آباد میں رات ضائع کرنے کے بجائے سفر جاری رکھنا زیادہ بہتر نہیں رہے گا؟" پچھلی نشستوں سے ایک افغان نے ٹوٹی پھوٹی اردو میں روایات پوچھی جو میرے ذہن میں بھی آئی تھی۔

"سفر کا پروگرام بہت سوچ سمجھ کر اور تجربے کار لوگوں کے مشورے سے طے کیا گیا ہے۔" ایلن نے کہا۔ "رات کو سفر جاری رکھا گیا تو ہم اجالے میں طورخم پہنچیں گے ہم کو سرحد پار کرنے کے لیے اندھیرا پھیلنے کا انتظار کرنا پڑے گا۔ بہتر یہی ہے کہ ہم جلال آباد میں قیام کر کے آگے روانہ ہوں۔ پچھلا مرائے سے وہاں تک کا سفر خاصا تھکا دینے والا ہوتا ہے۔ جلال آباد پہنچنے تک ہر ایک کو آرام کرنے کی ضرورت محسوس ہونے لگے گی۔"

"آج کل رات کا سفر بہت خطرناک ہو گیا ہے۔" کسی اور مسافر نے ایلن کی تائید کرتے ہوئے کہا۔ "رات کو لوٹنے والے دونوں فریقوں کے رسد کے قافلے بھی سفر نہیں کرتے کیونکہ اندھیرے میں مسلح ٹولیاں گھات لگائے' سو رہا بند رہتی ہیں اور اپنے علاقے میں آنے والی ہر گاڑی کو چھلنی کر کے لوٹ لیتی ہیں۔ جلال آباد میں ٹھہرنا ہی بہتر ہو گا۔"

کوسٹر کی فضا میں چھایا ہوا جمود ٹوٹتے ہی بہت سے مسافروں نے ایک دوسرے سے بولنا شروع کر دیا۔ ممنوعہ سامان کے لیے اضافی معاوضے کی بات پر شروع ہونے والی گفتگو کا سلسلہ بہت دیر پہلے منقطع ہو چکا تھا۔ باتوں کے اس نئے دور کی وجہ سے کوسٹر میں خاصی رونق کا احساس ہونے لگا تھا۔

سفر جاری رہا۔ ڈرائیور نے مسافروں کا دل بہلانے کے لیے پشتو اور ہندوستانی فلموں کا ایک ملا جلا کیسٹ لگا دیا تھا۔ ایلن اور پیٹر قلم کاغذ لے کر کچھ لکھنے پڑھنے میں مصروف ہو گئے تھے۔ بعد میں پتا چلا کہ وہ مسافروں کے سامان میں موجود ممنوعہ اشیا کی مقدار کا حساب کتاب کر رہے تھے تاکہ دریائے کابل کے پل سے پہلے پڑنے والی چوکی پر متعین اہل کاروں سے اسی حساب سے لین دین کے معاملات طے کر سکیں۔

آخر کار وہ چوکی بھی آ ہی گئی۔ کلینر نے بولٹ گرا کر دروازہ کھول دیا۔ ڈرائیور نے کوسٹر کچے میں اتار کر انجن بند کیا اور نیچے اتر گیا۔ ایلن اور پیٹر بھی اپنے کاغذات سمیٹ کر نیچے اتر گئے۔ نیچے کھڑے ہوئے دو باوردی افغان عقابی نظروں سے کوسٹر اور اس کی چھت پر لدے ہوئے سامان کا جائزہ لے رہے تھے۔ ڈرائیور ان کے ساتھ جا کھڑا ہوا تھا۔ ایلن اور پیٹر کے پہنچنے پر وہ تینوں انھیں ساتھ لے کر اس بوسیدہ سے کمرے میں داخل ہو گئے جو شاید دفتر کے طور پر استعمال ہوتا تھا۔

"یہ دونوں پاکستان پہنچنے کے بعد خطرناک ثابت ہو سکتے ہیں۔" ان دونوں سے نجات مل جانے پر ویرا نے رازدارانہ لہجے میں کہا۔ "کیوں نہ آج رات جلال آباد میں ہی ان کا کام تمام کر دیا جائے؟"

"تم بھول رہی ہو کہ ہم ایک بار پھر غیر مسلح ہو چکے ہیں۔ قندوز خان ہمارے ہتھیار اپنی جیب میں واپس لے جا چکا ہے......"

ویرا نے میری بات کاٹ کر کہا۔ "ہاتھ پیروں سے زیادہ خطرناک ہتھیار کوئی نہیں ہوتا۔ گلا گھونٹ کر یا گردن کی ہڈی توڑ کر انھیں نہایت خاموشی سے ٹھکانے لگایا جا سکتا ہے۔"

"یہ میں بھی جانتا ہوں۔" میں نے ناخوشگوار لہجے میں کہا۔ "لیکن وہ دونوں مٹی کے بنے ہوئے نہیں ہیں۔ ادھر اور ذرا بھی اونچا پڑا تو ہمیں تارے نظر آ جائیں گے۔ وہ پوری تیاری کے ساتھ اس سفر پر نکلے ہوں گے۔ دوسری اہم بات یہ ہے کہ اس سفر کی کامیابی کے لیے ان کا زندہ رہنا بہت ضروری ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ان کی موت کے بعد ڈرائیور آگے جانے سے انکار کر دے۔ ہم یہ خطرہ کسی بھی قیمت پر مول نہیں لے سکتے۔"

ایک دو مسافر اپنی ٹانگیں سیدھی کرنے کے لیے کوسٹر سے نیچے اترے ہی تھے کہ ایلن' پیٹر اور ڈرائیور کے ساتھ اس سال خوردہ کمرے سے باہر نکل آیا۔ اس چوکی پر ہونے والی سودے بازی سے وہ تینوں ہی مطمئن نظر آ رہے تھے۔

چند منٹ بعد کوسٹر ایک بار پھر سڑک پر فراٹے بھر رہی تھی۔

جب ہم دریائے کابل عبور کر رہے تھے سورج داہنی طرف غروب ہو رہا تھا۔ اوپر سے آنے والے' دریا کے نیلگوں پانی میں



ڈوبتے ہوئے سورج کی کرنوں نے رنگ سی رنگ بکھیرے ہوئے تھے۔ ویرا پوری طرح اس منظر کے نظارے میں منہمک تھی۔

دریا عبور کرنے کے بعد تھوڑی سی مسافت طے کی گئی تھی کہ کابل سے جلال آباد ہوکر طورخم تک جانے والی شاہراہ سامنے آگئی۔ اس مقام سے دائیں طرف کابل کا راستہ تھا اور بائیں طرف جلال آباد۔

"تم نے ابھی تک اپنا تعارف نہیں کرایا۔" ایک بار مجھ سے نگاہیں چار ہوتے ہی پیٹر بول پڑا۔ اس کی اردو ایلین سے بھی گئی گزری تھی لیکن کام چلانے کے لیے کافی تھی۔

"میں تیمور ہوں" یہ سلطان اور یہ غزالہ" میں نے ہر ایک کی طرف اشارے کر کے اسے بتایا۔

"تم چاروں نے ایک جیسے سوائے کپڑے کیوں پہنے ہوئے ہیں؟" اس بار وہ غزالہ سے مخاطب ہوا تھا۔

"یہ ہماری یونیفارم ہے۔" غزالہ نے گہری سنجیدگی سے کہا۔ ہم سب کھلکھلا کر ہنس پڑے۔ پیٹر بھی خفت آمیز انداز میں ہنسنے لگا لیکن غزالہ کی سنجیدگی میں ذرا بھی فرق نہیں آیا۔

"یونیفارم انگریزی کا لفظ ہے لیکن یہ بات حیرت ناک ہے کہ تم انگریزی سے ناواقف ہو۔" پیٹر دوبارہ زعفرانی سے بولا۔

"اردو میں انگریزی کے بہت سے الفاظ جوں کے توں استعمال ہوتے ہیں۔ یونیفارم بھی ان ہی میں شامل ہے۔" غزالہ نے اتنے خشک لہجے میں جواب دیا کہ وہ تراشش رکھنے کے باوجود بات جاری رکھنے کی ہمت نہیں کرسکا۔

سورج غروب ہونے کے ساتھ ہی کوسٹر کے ہیڈ لیمپس اور اندر کی بتیاں جلادی گئیں پھر جلال آباد کی مضافاتی بستیوں کے آثار بھی نظر آنے لگے۔ سڑک کے دونوں طرف بنے ہوئے مکانات اور بازاروں کے درمیان سے گزرتے ہوئے میں نے محسوس کیا کہ اس شہر کے ماحول پر جنگ کے اثرات زیادہ گہرے اور نمایاں تھے۔ کئی جگہ جلی یا گری ہوئی عمارات کے ڈھیر سے یہ ظاہر ہو رہا تھا کہ متحارب فریق اس شہر کی حدود میں بھی مرتے مارتے رہتے ہیں۔

ڈرائیور کے لیے وہ شہر نیا تھا اور نہ ہی شہر اجنبی تھا۔ اس وقت سورج غروب ہوئے زیادہ دیر نہیں ہوئی تھی لیکن سڑکوں پر برائے نام ٹریفک نظر آرہا تھا۔ ڈرائیور نے تیز رفتاری سے جانے بوجھے راستے طے کرتے ہوئے کوسٹر ایک تین منزلہ ہوٹل کے سامنے لے جا کر روک دی۔

غزنی ہوٹل ایک معقول اور صاف ستھرا رہائشی ہوٹل تھا لیکن اس وقت ویران پڑا ہوا تھا۔ وہاں کے عملے نے بہت تپاک سے کوسٹر ڈرائیور کا استقبال کیا۔ غیر متوقع طور پر اتنے مسافروں کو دیکھ کر سب ہی خوش ہوگئے تھے۔

ہوٹل کے اخراجات ہر مسافر کو خود ادا کرنے تھے۔ ہمارے پاس مقامی کرنسی نہیں تھی۔ مجھ سے ڈالر وصول کرتے ہوئے کلرک کی نظروں میں حریصانہ چمک پیدا ہوگئی۔ میں نے چار کمرے بک کرا لیے۔

ہم لوگوں کے پاس کوئی ساز و سامان نہیں تھا۔ اس لیے دوسری منزل پر واقع کمروں کی طرف جانے کے بجائے ہم نے ریستوران کا رخ کرنے کا فیصلہ کیا تاکہ ہم لوگ فوراً سے فارغ ہوکر ایک ہی بار اوپر جائیں اور بستروں پر دراز ہو جائیں۔ پیٹر اور ایلین بھی ہمارے ساتھ ہولیے۔ انہیں ہماری کمپنی پسند آئی تھی۔

ریستوران کا وسیع ہال خالی پڑا ہوا تھا۔ ہم چاروں ایک میز کے گرد بیٹھ گئے۔ ایلین اور پیٹر نے میرے پیچھے والی میز سنبھالی۔ سورب بیرے کو آرڈر نوٹ کرانے کے بعد واش روم جانے کے بارے میں استفسار کیا۔ بیرے کے نشان دہی کے بعد وہ اٹھا۔ غزالہ بھی اس کے ساتھ ہولی۔ سلطان شاہ قدرے مضطرب نظر آنے لگا۔

چند ثانیوں کے تردد کے بعد اس سے نہ رہا گیا اور وہ بھی اٹھ کھڑا ہوا۔ "میں ابھی آیا...... اس نئی جگہ پر عورتوں کو اکیلا چھوڑنا مناسب نہیں ہے۔"

وہ بھی چلا گیا اور میں اپنی میز پر اکیلا بیٹھا رہ گیا۔ سگریٹ سلگاتے ہوئے میرے کان ایلین اور پیٹر کی طرف لگے ہوئے تھے۔ وہ دونوں انگریزی میں ادھر ادھر کی باتیں کر رہے تھے۔

"میرا خیال ہے کہ ویرا کے ساتھیوں سے آج رات چھٹکارا حاصل کرلینا چاہیے۔" پیٹر کے ان الفاظ پر میرے کان کھڑے ہوگئے اور میں بے اختیار ایک جھرجھری سی لے کر رہ گیا۔

"آج رات کی کیا ضرورت ہے۔ اس وقت یہ اکیلا بیٹھا ہوا ہے۔ اس کی کمر سے پستول لگا کر میں ابھی اسے لے جاتا ہوں۔ اس کے دہانے میں پستول کی نال اڑا کر گولی چلانے تو تمام ہوجائے گا۔" ایلین کے الفاظ سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ اس بارے میں پہلے ہی کچھ طے کرچکے تھے۔

میرے لیے اسی طرح بیٹھے رہنا دشوار ہوگیا۔ لمحہ بھر کے وہ دونوں خاموش ہوگئے۔ اگر وہ پستول ہی نکال رہے تھے تو مزید مہلت نہیں دی جاسکتی تھی۔

میں کرسی سے اٹھ کر تیزی سے ان کی طرف پلٹ پڑا۔ اس کے ہاتھ میں سیاہ پستول چمک رہا تھا۔ اس نے میز پوش کی آڑ کر نال میری طرف اٹھائی ہوئی تھی۔ اس کے ہونٹوں پر مسکراہٹ تھی اور سفید عدسوں کے پیچھے چمکتی ہوئی آنکھیں مرکوز تھیں۔

میرے تیور دیکھ کر پیٹر بھی اپنی کرسی چھوڑ کر کھڑا ہو چکا تھا۔

"تم اپنے ناپاک عزائم میں اتنی آسانی سے کامیاب ہوسکو گے؟" میں نے ایلین کو گھورتے ہوئے زہریلے لہجے میں

میں اس کے ہاتھ میں موجود پستول کی نال سے غافل نہیں ہوا تھا۔
"ابھی چند منٹ میں سب کچھ سامنے آجائے گا۔" ایلن غرایا۔

"ہم ہوٹل کے اس ہال میں کوئی ہنگامہ کھڑا نہیں کرنا چاہتے۔ خاموشی سے اپنی کرسی پر بیٹھ جاؤ۔ تم سے اوپر چل کر بات ہوگی۔"

"تمہاری گفتگو سن لینے کے بعد اب اوپر جانے کا سوال ہی نہیں پیدا ہوتا۔ جو کچھ ہونا ہے یہیں ہو کر رہے گا۔"

"اوہ!" ایلن نے تمسخرانہ انداز میں کہا۔ "اس کا مطلب ہے کہ تم ہمارے سامنے جان بوجھ کر انگریزی سے انجان بنے ہوئے تھے۔

یہ بات شروع سے میرے ذہن میں کھٹک رہی تھی۔ میری معلومات کے مطابق پاکستان کا ہر پڑھا لکھا شخص انگریزی میں کچھ نہ کچھ مہارت ضرور... رکھتا ہے اور تم کسی طرح بھی جاہل نظر نہیں آتے۔"

"تم نے اپنی اسی بے خبری کی وجہ سے مار کھائی ہے ورنہ تم خاموشی سے اپنے منصوبے پر عمل کر گزرتے اور ہمیں آخر تک تمہارے ارادوں کی بھنک نہ مل پاتی۔" میں نے غصے سے کہا۔

"مار ہم نے نہیں تم نے کھائی ہے۔" ایلن نے قہقہہ لگاتے ہوئے پستول میری طرف اچھال دیا۔

میں نے کچھ نہ سمجھتے ہوئے شدید حیرت کے عالم میں پستول کو فضا میں لپکا تو طبیعت صاف ہوگئی۔ جھلاہٹ کے عالم میں میرا دل چاہا کہ اپنا سر کسی دیوار سے دے ماروں۔ وہ پلاسٹک کا بنا ہوا کھلونا پستول تھا لیکن اس کی بناوٹ اتنی عمدہ تھی کہ دور سے دیکھنے پر وہ اصلی پستول معلوم ہوتا تھا۔

"ہم صرف یہ جاننا چاہتے تھے کہ انگریزی زبان کے بارے میں تمہارا دعویٰ درست ہے یا نہیں۔" ایلن فاتحانہ موڈ میں کہہ رہا تھا۔ "ہماری خطرناک گفتگو نے تم کو کھل کر سامنے آنے پر مجبور کردیا۔ اب تم آرام سے اپنی جگہ بیٹھ کر یہ بتاؤ کہ تم ہمارے ساتھ کیا کھیل کھیلنا چاہ رہے تھے؟"

میرے لیے یہ صورت حال اس قدر خفت آمیز تھی کہ میں فوری طور پر اس کی بات کا کوئی جواب نہیں دے سکا۔ ان دونوں نے بہت خوبصورتی کے ساتھ ملی بھگت کر کے مجھے پچھاڑ دیا تھا۔ مشکل یہ تھی کہ میرے بارے میں انہوں نے کوئی اندازہ نہیں لگایا تھا

بلکہ میں نے خود ہی انگریزی زبان سے واقفیت کا اعتراف کیا تھا جب کہ جیتا سرائے سے یہاں تک کے سفر میں ہم تینوں ہی انگریزی زبان سے یکسر لاعلمی کا اظہار کرتے چلے آئے تھے۔

میں احساس بے بسی کے ساتھ قریبی کرسی پر بیٹھ گیا۔ ایلن کا دیا ہوا نقلی پستول میرے ہاتھ میں دبا ہوا تھا۔ میں نے تھکی ہوئی آواز میں کہا۔ "جو کچھ ہوا اس میں ہمارے کسی ارادے کا دخل نہیں تھا۔ راستے میں محض تفریحاً تم سے ایک بات کہہ دی اور ہم تینوں کو اس بات کو نبھانا پڑا۔"

"لیکن بعد میں تم بہت کچھ جان چکے ہو۔" ایلن معنی خیز لہجے میں بولا۔ "ہمیں شبہ بھی ہوتا کہ تم تینوں انگریزی سمجھ لیتے ہو تو ہم ڈر سے ہرگز کھل کر بات نہ کرتے۔ ہم دونوں کے لیے نئی صورت حال بہت زیادہ مخدوش ہوگئی ہے۔"

"ہمیں تم پر کوئی شبہ تھا اور نہ ہم تمہارے بارے میں کسی تجسس میں مبتلا تھے۔" میں نے سنبھالا لیتے ہوئے کہا۔ "یہ تمہاری غلطی تھی کہ تم باتوں کی روانی میں بہتے چلے گئے لیکن ہمیں ان باتوں سے کوئی سروکار نہیں ہے۔ سرحد عبور کرنے تک ہمارا اور تمہارا ساتھ ہوگا۔ اس کے بعد ہم تمہیں بھول جائیں گے۔ البتہ میں یہ ضرور جاننا چاہوں گا کہ تمہارے ذہن میں ہمارے بارے میں شبہ کیوں پیدا ہوا؟"

"ہمیں تم پر شبہ کیوں ہونے لگا؟" اس نے فوراً ہی وضاحت

لہجے میں کہا۔ "میں نے اب تک ایسی کوئی بات نہیں کی جس سے کسی بے اعتمادی یا عتاب کا اظہار ہوتا ہو۔"

میں بے اختیار ہنس پڑا۔ "اس وقت تم بھی میری ہی طرح بھڑکے ہوئے ہو۔ میرا مطلب تھا کہ تمہیں یہ شبہ کیوں ہوا کہ میں انگریزی سمجھ سکتا ہوں؟ تم نے اس وقت ویرا کا اسی لیے رہا تھا کہ میرے بارے میں اپنے شبے کی تردید یا تصدیق حاصل کر سکو اور تم اپنے منصوبے میں کامیاب رہے ہو۔"

"سچ پوچھو تو مجھے تم نے چونکا دیا تھا۔" وہ ہنستے ہوئے بولا۔ "جب میں ویرا سے بات کر رہا تھا تو تم ہر اہم موقعے پر کسی نہ کسی طرح اپنے ردعمل کا مظاہرہ کر رہے تھے اور ہم دونوں کی گفتگو میں رخنہ انداز ہونے کی کوشش کر رہے تھے۔ اس سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ ہماری باتوں پر تم اندر ہی اندر پیچ و تاب کھا رہے ہو۔ حقیقت معلوم کرنے کے لیے ہم دونوں نے ایک مختصر سا ناٹک رچایا اور میرے شبے کی تصدیق ہوگئی۔"

"ایک غلط فہمی دور ہو جانے کے بعد ہمارے درمیان کوئی تلخی نہیں پیدا ہونی چاہیے۔" میں نے کہا۔

"اس کا انحصار تمہارے رویے پر ہوگا۔" اس نے دو ٹوک لہجے میں کہا۔ "ایک بات تمہارے حق میں جاتی ہے کہ ویرا نے تم تینوں کو اس وقت انگریزی سے نابلد ظاہر کیا تھا جب سفر کی ابتدا ہوئی تھی اور ہمارے درمیان کسی رازدارانہ گفتگو کا سلسلہ شروع نہیں ہوا تھا۔" وہ لمحہ بھر کے لیے خاموش ہو کر اپنی عینک کے شفاف عدسوں کے پیچھے سے میری آنکھوں میں جھانکتا رہا پھر قدرے دھیمی آواز میں بولا۔ "یہ بتاؤ کہ ویرا کے ساتھ تم لوگ ان اطراف میں کیا کرنے پھر رہے ہو؟"

میں نے برا سا منہ بنا کر کہا۔ "تم بلاوجہ بازاری انداز میں اپنی گفتگو کو پراسرار بنانے کی کوشش کر رہے ہو۔ اس وقت ہوٹل کے اس ہال میں ہم تینوں کے سوا اور کوئی نہیں ہے جو ہماری باتیں سن سکے۔"

"تو پھر" وہ میری بات کاٹ کر بولا۔ "تمہارا اعتراض درست ہے۔ غالباً میں اپنے حد سے بڑھے ہوئے تجسس سے مغلوب ہو گیا تھا لیکن اس کے باوجود میرے سوال کی اہمیت اپنی جگہ پر برقرار ہے۔"

"میری نظر میں تمہارے سوال کی کوئی بھی اہمیت نہیں ہے۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "خوفناک گوریلا جنگ کی زد میں آئے ہوئے ان آفت رسیدہ علاقوں میں لوگ بغیر کا شکار کھیلنے نہیں آتے۔ تم نے دیکھ ہی لیا ہے کہ جلال آباد کی عمارتوں اور راستوں پر کیسی ہولناک وحشت کا راج ... اجل میں کوئی بھی ناگزیر ضرورت ... کے بغیر ادھر کا رخ ... لیکن کون کس رنگ میں ہے ... وہ خود ہی جانتا ہے۔ دوسرے ... اپنے رازوں میں شریک نہیں کرتا۔"

"لیکن میں اپنے بارے میں ویرا کو بہت کچھ بتا چکا ہوں۔"

اس نے احتجاج کیا۔

"وہ تمہاری ضرورت یا مجبوری تھی۔ تم اسے اعتماد میں لے کر اس کی مدد حاصل کرنا چاہتے تھے اور اس نے افغانستان میں تمہارے کئی مسائل حل کیے ہیں لیکن مجھے ایسی کوئی مجبوری لاحق نہیں ہے۔" میں نے بے رخی سے کہا۔

وہ چند ثانیوں تک خاموش رہا پھر شکست خوردہ لہجے میں بولا۔ "تم کم از کم اتنا تو بتا سکتے ہو کہ ویرا تمہارے لیے کام کر رہی ہے یا تم اس کے لیے کام کر رہے ہو؟"

میں نے خالی چوزل میز پر ڈال کر ہلکا سا قہقہہ لگایا اور کہا۔ "تم بچوں اور اناڑیوں جیسے سوالات کر رہے ہو۔ مجھے شبہ ہو رہا ہے کہ ڈیوڈ اشارز اور کرنل جیمس جونز کے بارے میں تمہاری کہانی سے بنیاد ہے۔ ان لوگوں کے لیے کام کرنے والوں کی ذہنی سطح اتنی پست نہیں ہو سکتی۔"

"کیوں؟ اس میں ذہنی سطح کی پستی ظاہر کرنے والی کون سی بات ہے؟" اس بار پیٹر غرایا تھا۔

"ہر پارٹی میں ٹیم لیڈر کی اہمیت ہوتی ہے۔ وہ سامنے آ جائے تو حریف اسی کی ذات کو ہر قسم کے وار کا نشانہ بنانے لگتے ہیں۔ تمہارے لیے صرف اتنا جان لینا کافی ہے کہ ہم ایک دوسرے کے ساتھی ہیں۔"

"اور تمہارا نام؟" اس نے پرخیال لہجے میں پوچھا۔ اس کے ذہن میں یقیناً کوئی بات چبھ رہی تھی۔

"جعفری۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "میں تمہیں پہلے بھی اپنا نام بتا چکا ہوں۔"

"نام چھپانے سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔" پیٹر نے ایلین سے مخاطب ہو کر قدرے تیز لہجے میں کہا۔ "میرا خیال ہے کہ اس کے بارے میں تمہارا اندازہ سو فیصد سے بھی زیادہ درست ہے۔"

"میں یہ نہیں پوچھوں گا کہ میرے بارے میں ایلین ہمفری کی کیا رائے ہے۔" میں نے ہلکی سی مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "ایک بار تمہارا داؤ چل گیا۔ اب تم بار بار مجھے جھانسا نہیں دے سکتے۔"

"ایک بار نہیں، دو بار۔" ایلین نے میری تصحیح کرتے ہوئے کہا۔ "پہلی بار تم غیر ارادی طور پر ویرا کا اصل نام لے بیٹھے تھے اور ابھی ابھی ہماری مفروضہ سازش پر مضطرب ہو کر اپنی انگریزی دانی کا اعتراف کرنے پر مجبور ہو گئے۔"

"اور اگر میں یہ کہوں کہ میں نے دانستہ ویرا کا نام لیا تھا تو کیا کہو گے؟"

"پھر مجھے سوچنا پڑے گا کہ تمہارے عزائم کیا ہیں۔" وہ یکایک سنجیدہ ہو گیا۔ "ویرا کا نام سننے کے بعد ہی میں نے عمل کرنے کا فیصلہ کیا تھا۔ تم ویرا کا نام نہ لیتے تو میری زبان ہرگز نہ کھلتی۔"

"میرا بھی یہی اندازہ تھا۔" میں نے پورے اعتماد سے کہا

مغرب میں جرائم کی دنیا سے موہوم سا رابطہ رکھنے والوں کے لیے بھی وریا لاہنڈ کا نام جانا بوجھا ہوتا ہے۔ تم شریف آدمی ہوتے تو وریا کے نام پر کسی رد عمل کا اظہار نہ کرتے۔ سفید فاموں میں وریا ایک مقبول نسوانی نام ہے۔ یورپ میں ہزاروں وریا نیں گلی کوچوں میں ماری ماری پھرتی ہیں۔"

ہماری باتوں کا وہ سلسلہ وہیں موقوف ہو گیا کیونکہ سلطان شاہ دونوں عورتوں کے ساتھ دوبارہ ہال میں داخل ہو رہا تھا اور دوسرے دروازے سے ہمارے چند ہم سفر افغان اندر آ رہے تھے۔

مجھے ان دونوں کی میز کے گرد بیٹھا ہوا دیکھ کر وہ تینوں دور ہی سے چونک پڑے۔ غنیمت یہ تھا کہ ہال میں دیگر لوگوں کی آمد شروع ہوتے ہی ایلن نے پلاسٹک کا بنا ہوا نقلی پستول میز سے اٹھا کر اپنے نیکر کی جیب میں اڑس لیا تھا ورنہ دور سے اس میز کی چوپشن سنگین نظر آ سکتی تھی۔

"ہماری غیر حاضری سے فائدہ اٹھا کر تم لوگوں نے کیا چکر چلایا ہوا ہے؟" سلطان شاہ نے اپنی پرانی میز کے قریب رکتے ہوئے قدرے حیرت سے سوال کیا۔

"تمہارے جانے کے بعد یہاں کئی حیرت ناک واقعات رونما ہوئے۔" ایلن نے خوش دلی سے جواب دیا۔ "اغوا کی ایک واردات ہوتے ہوتے رہ گئی اور تمہارے ساتھی نے یک بیک انگریزی بولنی اور سمجھنی شروع کر دی۔"

ایلن کے آخری فقرے پر وہ تینوں ہی چونک کر متحیرانہ نظروں سے میری طرف دیکھنے لگے۔ ان کی نگاہوں میں حیرت کے ساتھ ہی مستفسرانہ انداز بھی نمایاں تھا۔ وریا سب سے زیادہ متعجب نظر آ رہی تھی۔

"یہ ٹھیک کہہ رہا ہے۔" میں نے معصوم انداز میں اپنا سر سہلاتے ہوئے انگریزی میں کہا۔ "ان دونوں نے انگریزی میں میرے اغوا کی منصوبہ بندی کرنی شروع کی تو مجھے اضطراری طور پر رد عمل کا مظاہرہ کرنا پڑا۔ وہ ان دونوں کی ایک چال تھی اور مجھے اعتراف ہے کہ ان کی چال کامیاب رہی۔ ویسے بھی ہماری نیت میں کوئی فتور نہیں تھا۔ وریا نے ان دونوں سے لطف لینے کے لیے، ہم تینوں کو انگریزی زبان سے لاعلم ظاہر کیا تھا۔ یہ اور بات ہے کہ یہ دونوں کچھ زیادہ ہی کھل گئے۔"

میرے جواب نے ان تینوں پر پوری صورت حال واضح کر دی۔ وریا نے کوئی سوال کیے بغیر، سرسری لہجے میں کہا۔ "اس سے کیا فرق پڑتا ہے؟ شاید یہ دونوں ہم لوگوں کی طرف سے مطمئن نہیں ہیں۔ یہ جرائم پیشہ لوگوں کی سب سے بڑی کمزوری ہوتی ہے کہ وہ اپنے سائے پر بھی بھروسا نہیں کرتے۔ بعض اوقات ان کے خدشات درست بھی ثابت ہوتے ہیں۔ اس وقت بھی ایسا ہی ہوا ہے۔ بات صرف اتنی سی ہے کہ ہم کچھ بھی کہتے اور کرتے رہے ہوں، ہمیں ان دونوں سے کوئی خطرہ نہیں ہے۔"

"عدم اعتماد یا دشمنی کی کوئی وجہ ہی نہیں ہے۔ ہمارے راستے جدا ہیں۔ سرحد عبور کرنے کے بعد ہم اپنی راہ ہو لیں گے۔ یہ اپنے آقاؤں کے لیے جو چاہیں کرتے پھریں۔ ہماری صحت پر کوئی فرق نہیں پڑے گا۔" سلطان شاہ نے وریا کی تائید کرتے ہوئے کہا۔

"ہماری گفتگو ایک نازک موڑ پر پہنچی ہوئی تھی۔" ایلن نے وریا سے مخاطب ہو کر معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "تم لوگوں کے آجانے سے ایک اہم بات تشنہ بلکہ ادھوری رہ گئی ہے۔"

اس اثنا میں، میں ان دونوں کی میز سے اٹھ کر اپنے ساتھیوں میں آ بیٹھا تھا۔ میں نے اس کی بات سنتے ہی اپنے ذہن پر زور دیا لیکن اس کے فقروں کا جواز پانے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔ بات وریا کی ذات کے بارے میں ہو رہی تھی اور میں نے اپنی بات مکمل کر لی تھی۔ ایلن نہ جانے کس ادھوری بات کا حوالہ دے رہا تھا۔

"اپنی تشنگی فوراً دور کر لو۔" مجھے خاموش پا کر، وریا نے ایلن کو جواب دیا۔ "اس وقت ہم جلال آباد میں ہیں جہاں موت کسی بھی وقت نازل ہو سکتی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اسی وقت کوئی میزائل، ہوٹل کی دیوار کو پھاڑتا ہوا اس ہال میں آگرے اور اس کے دھماکے کے ساتھ تمہارے چیتھڑے اڑ جائیں۔ تم مرنے کے بعد بھی اسی خلش میں مبتلا رہو گے۔"

"تم میرے بارے میں بہت بے رحمانہ تبصرہ کر رہی ہو۔" ایلن اس کی بات کاٹ کر بولا۔ "یہ نہ بھولو کہ اس جنگ زدہ اور آتشیں شہر میں ہم سب ایک ہی کشتی کے سوار ہیں۔ ہمارے ساتھ کچھ ہوا تو تم بھی اسی انجام سے دوچار ہو کر رہو گی۔ شاید تمہیں اندازہ نہیں کہ اس سرزمین کے لیے لڑنے والے دونوں فریق بھاری اور تباہ کن ہتھیار استعمال کر رہے ہیں۔ گولیاں بعد میں چلتی ہیں۔ پہلے بم پھینکے جاتے ہیں جو پوری پوری عمارتوں کو پلک جھپکنے میں زمین بوس کر دیتے ہیں۔"

"دراصل میں، ایلن سے کہہ رہا تھا کہ تمہارے ساتھی کے بارے میں اس کا اندازہ درست معلوم ہوتا ہے۔" پیٹر نے وریا سے مخاطب ہو کر کہا۔ "اور یہ شخص جو خود کو نوید کہتا ہے، میری اس بات کو بھی جھانسا قرار دے رہا تھا۔"

"ایلن کی رائے پیٹر کے تب ہی فیصلہ ہو سکے گا کہ حقیقت کیا ہے۔" وریا ہنس کر بولی۔

تنومند اور دراز قامت افغان بیرے، ہمارے لیے کھانوں کی قابیں اور خالی پلیٹیں لے آئے اور انہیں قرینے سے میز پر سجانے میں مصروف ہو گئے۔ گرم گرم کھانوں سے اٹھنے والی خوشبوئیں بہت بھلی اور اشتہا انگیز تھیں۔

چند ثانیوں کے توقف کے بعد ایلن بولا۔ "اگر یہ انگریزی سے نابلد ثابت ہوتا تو میں زبان بھی نہ کھولتا لیکن اب مجھے پورا یقین ہے کہ یہ شخص نوید نہیں بلکہ زیبا ہے۔ ہمیں اچھی طرح معلوم ہے کہ آج کل تم دونوں میں گاڑھی چھن رہی ہے۔ یہ کے جی بی کے بڑے، زیبا کے خون کے پیاسے ہیں لیکن تم ذاتی طور پر اس کی دوست ہو اور اسے بہت عزیز رکھتی ہو، اسی وجہ سے شکار کر لی

کے اہم سفر میں زینی تمہارا ہم رکاب ہے۔"

میں نے ایک بے ساختہ قہقہہ لگایا اور کہا۔ "یہ میرے لیے عزت کی بات ہے کہ تم مجھے کسی بھی وجہ سے زینی سمجھ رہے ہو۔ وہ زیبا سے واقعی بہت قریب ہے لیکن بدقسمتی سے اس وقت زیبا کا ہم سفر نہیں ہے۔ میرا صحیح نام خوبری ہے۔ اگر تم مجھے زینی کے نام سے مخاطب کرنا چاہو تو مجھے کوئی اعتراض نہیں ہوگا۔"

"تمہاری معلومات قابلِ رشک ہیں" زیبا نے کہا "میرے حوالے سے زینی کا ذکر کر کے تم نے یہ ثابت کر دیا ہے کہ تم کوئی معمولی چور اچکے نہیں ہو۔ اپنے کام کو اچھی طرح سمجھتے ہو۔ ایک اچھے فری لانس ایجنٹ کے لیے ضروری ہوتا ہے کہ وہ جس علاقے میں کام کرنے جایا ہو وہاں کے ممتاز اور طاقتور لوگوں سے باخبر ہو تاکہ نادانستگی میں ان سے ٹکراؤ نہ ہو سکے۔ لیکن میں حیران ہوں کہ خوبری کس خوبی کی بنا پر تم اسے زینی سمجھ بیٹھے تھے؟"

"سنا ہے کہ اپنے نسلی پس منظر سے محرومی کی وجہ سے تمہارے ذہن میں کچھ گرہیں موجود ہیں۔" ایلن نے جھجکتے ہوئے اپنی بات شروع کی۔ "اور تم اپنی برتری کے گھمنڈ میں مبتلا رہتی ہو۔ رنگ دار نسلوں سے تعلق رکھنے والے لوگوں کے ساتھ تمہارا رویہ عام طور پر تحکم آمیز ہوتا ہے۔ ان لوگوں کے ساتھ تم جس طرح گھل مل کر رہ رہی ہو اس سے اندازہ ہو جاتا ہے کہ ان میں کوئی نہ کوئی مرد تمہارا پسندیدہ ہے اور وہ زینی ہی ہو سکتا ہے۔"

"باقی بعد میں ہوتی رہیں گی کھانا کھاؤ ورنہ یہ ٹھنڈا ہو کر بے مزہ ہو جائے گا۔" غزالہ نے اپنی خالی پلیٹ کو چمچے سے بجا کر ہم سب کو کھانے کی طرف متوجہ ہونے پر مجبور کر دیا۔ شاید میرے اور زیبا کے مراسم کے بارے میں ایلن کی بے لاگ باتیں اسے گراں گزر رہی تھیں۔ میں خود بھی اس موضوع کو وہیں ختم کر دینے کے موقعے کی تلاش میں تھا۔ میں نے ان دونوں کی طرف سے منہ پھیر لیا۔

"منہ میں پانی آرہا ہے۔" زیبا رکابیوں کا جائزہ لیتے ہوئے بولی۔ "ان مرغن اور لذیذ کھانوں کے ساتھ کوئی عمدہ سی وائن مل جائے تو کھانے کا لطف دوبالا ہو جائے گا۔"

"اس ہوٹل میں وائن ہی نہیں، شیمپئن اور وسکی بھی مل جاتی ہے۔" زیبا کی خواہش سن کر ایلن ایک بار پھر اپنی ٹانگ اڑا بیٹھا۔ "جنگ کی لپیٹ میں آئے ہوئے تمام علاقوں میں ہر وہ اچھی اور بری چیز بہ آسانی مل جاتی ہے جو روسیوں کو مرغوب ہو۔ روسی شاید دنیا میں الکحل کے سب سے بڑے شیدائی ہیں۔ تم چاہو تو میں ابھی ریڈ وائن کی دو چار بہترین بوتلوں کا بندوبست کروا سکتا ہوں۔"

"جلدی اور پوچھ پوچھ۔" زیبا نے اس کی طرف مڑ کر کہا۔ "فوراً کسی سے بات کرو۔"

ایلن اٹھ کر تہائی کے راستے کی طرف بڑھتا چلا گیا۔

"تم بہت بری طرح شراب کی لت میں مبتلا ہو۔" غزالہ نے تیکھے انداز میں زیبا کو پھٹکارنا شروع کر دیا۔ "ہر وقت اور ہر جگہ شراب کی جستجو میں رہتی ہو اور تمہاری ضد میں خوبری کو بھی اپنے جو ہر دکھانے کا موقع ملتا رہتا ہے۔"

"تم فکر نہ کرو۔ میں اسے وائن کو ہاتھ بھی نہیں لگانے دوں گی۔" زیبا مسکرا کر بولی۔

"وائن میں ہوتا ہی کیا ہے؟" میں نے صفائی پیش کی۔ "اس میں الکحل کا عنصر نہ ہونے کے برابر ہوتا ہے۔ وائن کے بغیر مغرب میں شرفا کے ڈنر کا دسترخوان نامکمل تصور کیا جاتا ہے۔ وہ اسے پانی کی جگہ استعمال کرتے ہیں۔ ایک ذرا سا ہلکا سا سرور آتا ہے جسے بلیک کافی کی ایک پیالی صاف کر دیتی ہے۔ بعض......"

"بس!" غزالہ نے مجھ پر آنکھیں نکالتے ہوئے کہا۔ "مجھے انسائیکلوپیڈیا سنانے کی کوشش مت کرو۔ اس بارے میں میں بہت کچھ جانتی ہوں۔ تم بھول رہے ہو کہ میں لندن کے ایک پب میں بھی ملازمت کر چکی ہوں۔ پب کے منیجر نے پہلے دن پورے پانچ گھنٹے تک مجھے یہی سمجھایا تھا کہ مختلف قسم کی شرابوں میں الکحل کی اوسط مقدار کیا ہوتی ہے اور وہ ایک دوسرے سے مل کر کیا اثرات پیدا کرتی ہیں۔ کاک ٹیل بنانے کے لیے یہ سب جاننا بہت ضروری ہوتا ہے۔"

"پھر کسی دن اپنے ہاتھ سے تیار کی ہوئی کاک ٹیل پلاؤ۔ مجھے کاک ٹیل پیے ہوئے ایک مدت ہو گئی ہے۔"

"یہ ہرگز نہیں ہو سکتا۔ لندن اور برطانیہ کے دوسرے شہروں میں بھی ہوئی بہت سی باتیں میں وہیں بھول آئی تھی۔"

"زینی کی فرمائش پر بھی نہیں؟" زیبا نے سرگوشیانہ لہجے میں اصرار کیا۔

"ہمت ہے تو یہ فرمائش کر کے دیکھیں... میں اس کے بعد ہی کوئی یقینی جواب دے سکوں گی۔"

ہمیں کھانا شروع کیے ہوئے چند منٹ بھی نہیں گزرے تھے کہ ایلن دوبارہ ہال میں داخل ہوتا ہوا نظر آیا۔ اس کے پیچھے ایک سرخ و سفید افغان لڑکا تولیے میں لپٹی ہوئی کوئی چیز لیے چلا آرہا تھا۔

ہماری میز کے قریب آکر اس نے تولیے سے نکال کر ریڈ وائن کی دو بوتلیں میز پر رکھ دیں اور خاموشی سے واپس چلا گیا۔ زیبا نے اس غیر متوقع بندوبست پر ایلن کا شکریہ ادا کیا تو اس نے زیبا کو احتیاط کا مشورہ دیا۔

اس کے ایما پر میں نے کن انکھیوں سے ہال کا جائزہ لیا تو وہاں بیٹھے ہوئے افغان مسافروں کو اپنی طرف متوجہ پایا۔ ان سب کی متجسس نگاہیں ہماری میز پر رکھی ہوئی بوتلوں پر مرکوز تھیں۔

مجھے خدشہ ہوا کہ کہیں کوئی سرپھرا کوئی بدمزگی پیدا نہ کر دے۔ ویسے تو اس ہوٹل والوں نے صبا کی تھی اور اپنے دوسرے گاہکوں کے جذبات یا ردعمل پر قابو رکھنا ان کا کام تھا لیکن میں اس مرحلے پر کسی بھی ٹکراؤ سے بچنا چاہتا تھا۔ میں نے

گی سے وہ دونوں بوتلیں میز پر لگا رہے۔

ربا نے ایک بوتل کی سیل توڑ کر اپنا گلاس لبریز کیا اور منٹ بعد اسے بوتل دوبارہ میز پر لٹا دی۔ میں نے غزالہ کی طرف دیکھے بغیر نا حصہ بھی لے لیا۔

ہمارے فارغ ہونے سے پہلے ایلبن اور پیٹر کی میز پر بھی کھانا آ دیا گیا۔ میں محسوس کر رہا تھا کہ غزالہ مجھے بے زار اور اکتائی ہوئی سی نظر آنے لگی تھی۔ اس نے شکم سیر ہونے سے پہلے ہی کھانے سے ہاتھ روک لیا اور ہم تینوں کے اصرار کے باوجود مزید کھانا کھانے پر آمادہ نہیں ہوئی۔ اس کے تیوروں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ جلد وہاں سے اٹھ جانے کے موڈ میں تھی اور گرد و پیش سے لاتعلق رہنے کی کوشش کر رہی تھی۔

ہم لوگ کھانے سے فارغ ہوئے تو ایلبن نے ایک مرتبہ پھر ہم سے مخاطب ہونے کی کوشش کی لیکن غزالہ نے خشک لہجے میں اسے اپنے کھانے پر دھیان دینے کا مشورہ دے کر خاموش کر دیا۔

ربا نے معنی خیز نظروں سے میری طرف دیکھا لیکن منہ سے کچھ نہیں بولی۔

سلطان شاہ نے قہوہ پینے کی خواہش کا اظہار کیا تو غزالہ کرسی چھوڑ کر اٹھ گئی۔ "قہوہ کمرے میں منگوا لینا۔ میں اب بستر پر جانا چاہتی ہوں۔" ہمارے پاس اس کا ساتھ دینے کے علاوہ کوئی چارہ نہیں تھا۔

ہمیں اٹھتا ہوا دیکھ کر پیٹر ہمارے قریب آ پہنچا۔ غالباً وہ ہوٹل کے بل سے زیادہ اپنی ٹپ کے لیے فکر مند تھا۔ میں نے اسے بل کے ساتھ قہوہ کمرے میں بھجوانے کی ہدایت کی اور وہاں سے چل دیا۔

ہم نے شب بسری کے لیے اس ہوٹل میں ڈبل بیڈ والے دو کمرے مخصوص کرائے تھے جو ایک دوسرے سے ملحق تھے لیکن پہلی منزل پر پہنچنے کے بعد ہم چاروں ایک ہی کمرے میں داخل ہو گئے۔

"کیا بات ہے؟ تم کچھ خاموش اور بجھی بجھی سی نظر آ رہی ہو۔" کمرے میں پہنچنے کے بعد ربا نے ٹٹولنے والے انداز میں غزالہ کو چھیڑا۔ "کہیں میری کوئی بات تو تمہیں ناگوار نہیں گزری ہے؟"

"مجھے تم سے کوئی شکوہ نہیں ہے۔" غزالہ نے اداس اور مغموم لہجے میں کہا۔ "بلکہ میں تو کسی سے بھی شکوہ نہیں کر سکتی۔ مجھے پہلے ہی اندازہ ہو جانا چاہیے تھا کہ ماضی کی کہانیاں وقتاً فوقتاً اپنا رنگ دکھاتی رہیں گی اور میں اس کے سدباب کے لیے کچھ بھی نہیں کر سکوں گی۔ یہ کسی کا نہیں، میری کم فہمی کا قصور ہے۔"

"تم کیوں آزردہ ہو رہی ہو؟" سلطان شاہ مضطرب ہو کر بولا۔ "آخر کس بات نے تمہیں پریشان کیا ہے؟"

غزالہ نے مجروح نظروں سے اس کی طرف دیکھا تو میں دل ہی دل میں نادم ہوئے بغیر نہ رہ سکا۔

"کمال ہے کہ سب کچھ سن لینے کے بعد بھی تم کو مجھ سے سوال کرنے کی ضرورت پیش آ رہی ہے۔" غزالہ اس سے کہہ رہی تھی۔ "اگر تمہاری ذات پر ہر وقت کسی اور کا سایہ چھایا رہے اور تم اسی سائے کو اپنی پہچان سمجھنے پر مجبور کر دیے جاؤ تو کیا تمہیں اپنے وجود اور اپنی ذات کے خالی پن کا احساس نہیں ستائے گا؟"

غزالہ کے اس پرپیچ سوال پر سلطان شاہ کی کھوپڑی گھوم کر رہ گئی۔ شاید اس نے صحیح طور پر ایلبن کی باتوں پر زیادہ دھیان نہیں دیا تھا لیکن ربا کو صورت حال کا پورا پورا ادراک تھا۔ وہ فوراً ہی ہنس پڑی۔

"میں تمہارے کرب کو بہت اچھی طرح سمجھ رہی ہوں۔" ربا کہہ رہی تھی۔ "تم نے اشارے کنائے میں بات کر کے بچارے سلطان شاہ کو الجھن میں ڈال دیا ہے۔ تم نے سائے کا ذکر کیا ہے مگر میں سائے سے بڑھ کر ایک زندہ اور متحرک وجود کی مالک ہوں۔ اس وقت جو کچھ ہوا ہے، اس میں میری نیت یا ارادے کا ذرا بھی دخل نہیں تھا۔ وہ سب ایلبن کی خیال انگیزی تھی۔ میں اچھی طرح سمجھتی ہوں کہ دنیا کی کوئی عورت یہ بات برداشت نہیں کر سکتی کہ اس کا مرد کسی دوسری عورت کے حوالے سے پہچانا جائے اور اس وقت تمہارے ساتھ کیا ظلم ہوا ہے۔ ایلبن کی تردید کرنے کے باوجود حقائق اپنی جگہ برقرار ہیں۔ انہیں دنیا کی کوئی طاقت نہیں جھٹلا سکتی۔ مگر میں حیران ہوں کہ میرے اور زیبی کے بارے میں باتیں اتنی دور تک پھیل چکی ہیں کہ ایلبن جیسا ایک اجنبی بھی میرے ساتھ کسی مقامی مرد کو دیکھ کر اس کا نام زیبی رکھ سکتا ہے۔"

"یہ ہونا ہی تھا۔" غزالہ زخمی لہجے میں بولی۔ "مجھے اندازہ نہیں تھا کہ تم دونوں کے مراسم اتنے گہرے رہے ہیں کہ تم ایک دوسرے کی پہچان بن کر رہ گئے ہو۔ لیلیٰ کا ذکر آتے ہی ذہن میں مجنوں کا نام ابھرتا ہے۔ جولیٹ کا نام لیا جائے تو فوراً رومیو کی ذات سامنے آ جاتی ہے۔ اگر تم دونوں کے مراسم اتنے ہی گہرے تھے تو زیبی کو میرے ساتھ محبت اور شادی کا ڈھونگ رچانے کی کیا ضرورت تھی؟ میں اکیلی رہ کر بھی دوسروں سے اپنا وجود منوا سکتی تھی۔"

"تم بھول رہی ہو کہ تم دونوں کی شادی مکار کے زران کو انگ نے زبردستی کرائی تھی۔" ربا نے مسکراتے ہوئے مزاحیہ انداز میں کہا۔ "اور اس کام کے لیے ایک ڈرپوک چینی مولوی درآمد کیا گیا تھا۔"

میں اس موضوع کی سنگینی بھانپ رہا تھا۔ ربا کا اب بے تکا نہیں غزالہ کو برہم کر سکتا تھا اس لیے میں غیر ارادی طور پر بول پڑا۔ "زران کو انگ فو جیسے متلون مزاج اور خوں خوار آدمی کے سامنے بڑے بڑے سورما چوکڑی بھول سکتے ہیں۔ تم چینی مولوی کو ڈرپوک نہیں کہہ سکتیں۔ وہ ایک سلجھا ہوا، شریف نفس تھا اور ہر شریف آدمی بدمعاشوں سے ڈرتا ہے۔ اس کے حکم پر اس نے ہم دونوں کا نکاح نہ پڑھایا ہوتا تب بھی میں ایک نہ ایک دن غزالہ کی

سے شادی کرنا۔ ماضی کی لغزشوں پر اپنے دل کی گہرائیوں سے شرمندہ ہونے کے باوجود مجھے یہ اعتراف کرنے میں کوئی عار نہیں کہ زندگی کے کٹھن راستوں پر طویل سفر طے کرنے کے لیے میں نے پہلے ہی دن سے غزالہ کا تصور اپنے دل و دماغ میں سجایا ہوا تھا۔ وہ اس بات کی گواہی دے گی کہ میری اس سوچ میں کبھی کوئی تبدیلی نہیں آئی۔"

"یہ حقیقت ہے۔" دوا نے گہری سنجیدگی اختیار کرتے ہوئے کہا۔ "لیلیٰ مجنوں والی مثال تم دونوں پر صادق آتی ہے۔ تم پہ بات پرفلی کی طرف دیکھتی تھیں تو ڈیڈی ہر وقت تمہارا دم بھرتا تھا۔ بات صرف اتنی سی ہے کہ تم دونوں عام شہری تھے۔ اس لیے تمہاری گہری محبت خاموشی سے پروان چڑھتی رہی۔ اس کی کوئی تشہیر نہیں ہوئی۔ میں اپنے کردار کی وجہ سے بہت سے حلقوں میں جانی پہچانی جاتی تھی اور پھر میرے حسب و روز پر کڑی نگاہ رکھی جاتی تھی اس وجہ سے میری اور ڈیڈی کی دوستی کی غیر ضروری تشہیر ہوتی چلی گئی۔ اس شہرت کو اس وقت اور ہوا ملی جب ڈیڈی نے بھی ٹی کی مخالفت میں کمر بستہ ہو کر زیر زمین دنیا کے سرکردہ لوگوں کو اپنی طرف متوجہ ہونے پر مجبور کر دیا۔" وہ مسلسل غزالہ ہی سے مخاطب تھی اور کہہ رہی تھی۔ "ملین جیسے بچے کی باتوں میں آ کر تم بلاوجہ اپنا دل چھوٹا کر رہی ہو۔ ڈیڈی کی زندگی میں تمہاری حیثیت آسمان کی سی ہے جو اپنے ایک ہی روپ میں سدا ہر جگہ سایہ فگن رہتا ہے۔ میرا کیا ہے؟ میں تو اس کی ایک دوست ہوں۔ آوارہ بادل کی طرح۔ بادلوں کو ہوائیں جدھر لے جاتی ہیں وہ ادھر ہی چل پڑتے ہیں۔ ان کا کوئی مستقل ٹھکانا نہیں ہوتا۔ آج یہاں برس رہے ہیں تو کل کسی اور سبزے کو سیراب کر رہے ہوں گے۔ ان کی کوئی شناخت ہوتی ہے اور نہ وہ کسی کی پہچان بن سکتے ہیں۔"

"بس! یہ فلمی ڈائیلاگ بند کرو۔" سلطان شاد نے اچانک اس کی بات کاٹ دی۔ "آوارہ بادل اور آسودہ آسمان ہونہہ! معلوم ہوتا ہے کہ غزالہ کے بعد اب تم اپنی ڈفلی پر کوئی نیا راگ چھیڑنے والی ہو۔ آج کے لیے اتنا ہی کافی ہے۔ فضول باتوں میں وقت ضائع کرنے کے بجائے یہ سوچو کہ ملین نے ڈیڈی کو پہچان لیا ہے۔ ان حالات میں ہمارا رد عمل کیا ہونا چاہیے؟" اس وقت غزالہ نے اسے اپنے دل کی بھڑاس نکالنے کا موقع نہیں دیا۔ مجھے یقین ہے کہ وہ کل کے سفر میں اس موضوع پر دوبارہ بات کرے گی۔"

"اس کے بارے میں میرا ذہن صاف ہے۔" میں نے کہا۔ "وہ جو کچھ کہتا ہے، کہتا اور کرتا رہے۔ میں اپنی بات پر اڑا رہوں گا کہ میں ڈیڈی نہیں، تنویر ہوں۔۔۔"

"اور یہ حقیقت بھی ہے۔" دوا نے میری بات کاٹ کر پھیکی مسکراہٹ کے ساتھ لقمہ دیا۔ "ڈیڈی بے روزگاری سے تنگ آنے کے بعد تم نے ٹی میں شامل ہونے کا فیصلہ نہ کیا ہوتا تو آج تم تنویر ہی ہوتے۔۔۔"

"بدنام لوگوں کی دنیا میں نام کے بجائے عرفیت چلتی ہے لیکن حیرت ہے کہ تم ابھی تک دوا ہی کہلاتی ہو۔" سلطان شاد نے اس کی بات کاٹ کر طنزیہ لہجے میں کہا۔ "آج تک تمہاری کوئی عرفیت نہیں چل سکی۔"

"میرے لیے کوئی موزوں عرفیت تلاش کرنا آسان کام نہیں ہے۔" دوا نے فخر آمیز لہجے میں کہا۔ "بڑے بڑے بتوں اور تھرے بازوں سے میرا واسطہ پڑتا رہا ہے لیکن کوئی بھی میرا نام نہیں رکھ سکا۔"

"میری دانست میں یہ دنیا کا سب سے آسان کام ہے۔" سلطان شاد نے منہ بنا کر بے پروائی سے کہا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ یورپ میں لوگوں کو اس فن میں مہارت نہیں ہے۔"

"تو اب تم اپنی فن کاری دکھا دو۔" دوا نے جل کر کہا۔ "تم گورے ڈوبا ہو، کسی طرح کالے بھی نہیں ہو۔"

"آپ کا تخلص عرف بلیک کر لیجیے۔" سلطان شاد نے ہلکے سے قہقہے کے ساتھ کہا۔ "اس عرفیت میں مبالغے کا سرے سے دخل ہی نہیں ہے۔ بس حقائق کو یکجا کر دیا گیا ہے۔"

سلطان شاہ کا یہ تبصرہ دوا پر اس بری طرح چپکا کہ اس کا منہ بن گیا اور غزالہ کے لیے اپنی بے ساختہ ہنسی پر قابو پانا دشوار ہو گیا۔ سلطان شاد نے مغربی حلقوں کے ناموں کو اردو قالب میں ڈھالنے والے غم جاناں! مترجم جملوں کی قلعہ بندی کر کے اس وقت ایک دلچسپ صورت حال پیدا کر دی تھی۔



مگر میرا ذہن کہیں اور ہی رینگا ہوا تھا اس لیے میں اس چکو بش سے پوری طرح لطف اندوز نہیں ہو سکا۔

دربا نے میری بے روزگاری کا ذکر کر کے مجھے ان پرانی یادوں کی طرف دھکیل دیا تھا جو ذہن کے نہاں خانوں میں اس طرح جا سوئی تھیں کہ عرصہ دراز سے ان کی کسک بھی محسوس نہیں ہوئی تھی۔ گردش دوراں اور حالات کے بھنور میں پھنس کر میں اپنے ماضی کو بڑی حد تک فراموش کر چکا تھا اور ذہن پر یہ خیال سوار رہتا تھا کہ میں ہمیشہ سے ویسا اور وہی کچھ تھا جو اس وقت نظر آتا تھا۔

لیکن حقائق بہت سنگین اور دردناک تھے۔ باپ کی موت کا صدمہ اور سوتیلی ماں کے ستم سہنے کے بعد جب میں اپنی سگی ماں کے محبت بھرے سائے سے بھی محروم ہو گیا تو مجھ پر اپنی زمین تنگ ہوتی چلی گئی۔ مجھے اپنے شہر میں دو وقت کی روٹی میسر نہیں تھی۔ افلاس اور محرومی کے اس عالم میں میں اپنا شہر چھوڑ کر کراچی پہنچا۔ اس شہر نے مجھے بہت سہارا دیا مگر مجھے ڈھنگ کا کوئی روزگار نہیں مل سکا۔ پھر میرے ساتھ وہی ہوا جو بیشتر مجبور و محروم نوجوانوں کے ساتھ ہوتا چلا آیا ہے اور آج بھی ہو رہا ہے۔ ٹی کے مقامی کارندوں نے مجھے اور میرے تین ساتھیوں کو نہایت پراسرار انداز میں اپنے نرغے میں لے لیا۔ بلدر اور داؤد مر چکے تھے۔ بس جہانگیر زندہ تھا۔ وہ ان تمام جھگڑوں سے آزاد ہو کر قدرے مطمئن خانگی زندگی بسر کر رہا تھا لیکن میں بدستور اپنی تقدیر کی گتھیاں سلجھانے میں مصروف تھا۔ میں پے در پے جن ہوش ربا حالات سے دوچار ہوتا چلا جا رہا تھا، ان کا سلسلہ کہیں بھی رکتا ہوا نظر نہیں آ رہا تھا۔ کبھی کبھی تو یوں محسوس ہونے لگتا تھا جیسے میں جرائم اور سازشوں سے لڑنے کے لیے زندہ تھا اور کسی جنگ لڑتے لڑتے ایک دن مجھے بھی موت کی ان اندھی وادیوں کے سفر پر نکل جانا تھا جہاں میرے پرانے رفیق اور غم گسار دوستوں سے میرے منتظر تھے۔

"تم کیا سوچ رہے ہو؟" دربا نے بے زاری سے میرا شانہ جھنجوڑ کر مجھے چونکا دیا۔ "تم نے سنا نہیں کہ تمہارا چچا کیا بکواس کر رہا ہے؟ میں اس کی زبان گدی سے کھینچ لوں گی۔"

میں نے پرخیال نظروں سے اس کی طرف دیکھا اور اس کے چہرے پر غصے کی جھنجھلاہٹ دیکھ کر میرے ہونٹوں پر خفیف سی مسکراہٹ ابھر آئی۔ "میرا خیال ہے کہ تم نے خود ہی اسے طبع آزمائی کی دعوت دی تھی۔"

"اس کا یہ مطلب تو نہیں کہ یہ مجھے گالیاں دینے لگے۔" وہ بپھر کر بولی۔ "میں ڈھول کے ڈنکے کی چوٹ پر کہتی ہوں کہ میرا وجود بھی لائبہ کے ایک گناہ کا شاخسانہ ہے۔ وہ میرا باپ ہے مگر ہزاروں شہ زوروں اور خونخواروں پر راج کرنے کے باوجود اس مردانہ جرأت سے محروم ہے کہ سر عام مجھے اپنی بیٹی تسلیم کرے لیکن میں کسی اور کو یہ اجازت نہیں دے سکتی کہ وہ اس حوالے سے مجھے گالیاں دیتا رہے۔ میں ایسا کرنے والے کا منہ نوچ لوں گی۔ تم خود ہی بتاؤ کہ کیا میں اپنی مرضی سے پیدا ہوئی تھی؟ کیا میں اپنی مرضی سے اپنی ماں کی کوکھ میں جا گھسی تھی؟"

دربا کے مزاج کی تلخی کو اعتدال پر لانے کے لیے اس بار مجھے دانستہ زور سے ہنسنا پڑا اور میں نے کہا۔ "تم بلاوجہ جذباتی ہو رہی ہو۔ معلوم ہوتا ہے کہ الہٰی نے چینا سرائے کے ہوٹل میں بے ایمانی اور موقع پرستی کے موضوع پر قندوز خان کے سامنے جو تقریر کی تھی وہ تمہارے ذہن سے چپک کر رہ گئی ہے۔ وہ بھی یہی کہہ رہا تھا کہ اسے والدین کے انتخاب کے لیے اسے کوئی آزادی حاصل نہیں تھی۔ اس نے ماں کی کوکھ کی بھی کوئی بات کی تھی۔ اس وقت تم لاشعوری طور پر اسی کے جملے اور ترکیبیں استعمال کر رہی ہو۔"

"بھاڑ میں گیا الہٰی اور میرا لاشعور!" اس نے تلملا کر میری بات اڑا دی۔ "تم یہ بتاؤ کہ میری شکایت درست ہے یا میں غلطی کر رہی ہوں؟ یہ کب تک مجھے اسی طرح ستاتا رہے گا؟"

اس کے تیور دیکھتے ہوئے میں کھل کر کچھ نہ بول سکا۔ میں نے گول مول الفاظ میں کہا۔ "تمہاری شکایت بالکل بجا ہے لیکن سلطان شاہ بھی زیادہ قصوروار نہیں ہے۔ کسی کا اصل نام بگاڑ کر عرفیت رکھنے کے دو ہی مقاصد ہوتے ہیں۔ تعریف یا تضحیک، تذلیل۔ سلطان شاہ کی غلطی یہ ہے کہ اس نے دونوں کو ملا دیا۔ چاہتا تو تمہارے باپ کا ذکر درمیان میں لائے بغیر صرف بلبلہ کو نین بھی کہہ سکتا تھا۔ میرا خیال ہے کہ تم دونوں کی شادی سے پہلے یہ ذہنی کج روی ختم نہیں ہو سکے گی۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ اب تمہارا دماغ چل گیا ہے۔" وہ آنکھیں نکال کر غرائی۔ "میں اس بندر سے شادی کروں گی؟ میں کنواری مر جانا پسند کروں گی لیکن اس جیسے جاہل اور اجڈ مرد کا زندگی نہیں سوچوں گی۔"

"انشاء اللہ!" سلطان شاہ نے جلے کٹے لہجے میں کہا۔ "تمہاری خواہش ضرور پوری ہوگی۔" دربا کو ستا کر وہ بھی میری طرف متوجہ ہو گیا۔ "کان کھول کر سن لو کہ جو کچھ تم چاہ رہے ہو قیامت تک نہیں ہو سکے گا۔ میں کسی عورت سے شادی کروں گا، عورت سے! چڑیلوں سے مجھے شدید نفرت ہے۔"

میں نے دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام لیا اور باری باری دونوں کی طرف دیکھتے ہوئے مخنف اور بیزار آواز میں بولا۔ "جان بخشی دو، میرا وہ مطلب نہیں تھا جو بیک وقت تم دونوں سمجھ رہے ہو۔ میں تمہاری آپس کی شادی کی بات نہیں کر رہا تھا۔ میرا مطلب تھا کہ جب تک تم دونوں کی الگ الگ شادی نہیں ہو جاتی، تمہاری بدمزاجی ختم نہیں ہوگی۔"

دونوں کے چہروں پر خفت اور بوکھلاہٹ طاری ہو گئی۔ انہوں نے سٹپٹا کر ایک دوسرے کی طرف دیکھا اور نظریں چار ہوتے ہی دربا جھینپے ہوئے انداز میں ہنس پڑی۔ سلطان شاہ منہ بنا کر کے سامنے جا کھڑا ہوا۔

"اگر ہم لوگ اسی انداز میں ایک دوسرے سے الجھ

...یہ تو یقین رکھو کہ ایلن اور ہیگر کے ہاتھوں ہمیں کوئی بڑا
...نقصان نہیں پہنچ جائے گا۔ یہ معلوم ہو جانے کے بعد کہ وہ دونوں بیک
...ڈبل ایجنٹ اور کرنل جیسی جونز کے لیے کام کر رہے ہیں،
...ساری اُلجھن تقریباً مکمل جاتی جا سکیں۔" غزالہ نے رجبی مگر ملامت
...آمیز انداز میں کہا۔

"اس وقت وہ ہمارے سامنے بے نقاب ہو چکے ہیں۔ کم از کم
...یہ بات ہماری بھی ہے۔" ویرا نے کہا۔ "ذہنی الجھن تو دور ہونے کا
...احساس ضرور ہو رہا ہے، ان لوگوں کے ذہنوں سے ذہنی کا نام نہیں مٹایا جا
...سکتا لیکن سفر کے دوران میں وہ ہمیں کوئی نقصان نہیں پہنچا سکتے۔
...اسی طرح ہم بھی سرحد عبور کرنے کے لیے ان پر انحصار کر رہے
...ہیں۔ میرا خیال ہے کہ جب تک ہم لوگ افغانستان میں موجود ہیں،
...ہمیں ایک دوسرے سے کوئی خطرہ نہیں ہے۔ ہاں، سرحد پار کرنے
...کے بعد ہمیں ہر وقت ہوشیار رہنا ہو گا۔"

"غزالہ ٹھیک کہہ رہی ہے۔" سلطان شاہ ہمارے قریب آ کر
...ہماری گفتگو میں شمولیت اختیار کرتے ہوئے بولا۔ "یہ فلپس اور نیز
...ہیں، سو اصلاحی رابطوں کا دور ہے۔ وہ دونوں ہمارے بارے میں
...اپنے ساتھیوں کو باخبر کر سکتے ہیں۔ راستے بھر وہ ہمارے دوست بنے
...رہیں گے لیکن ہم اچانک ہی کہیں گھیر لیے جائیں گے۔ ہمیں ان
...خطرات کا ادراک کرنے کے بعد ان کے سدباب کے لیے تیار رہنا
...ہو گا کیونکہ ہم نے غفلت برتی تو بعد میں پچھتانے کا موقع بھی نہیں ملے
...گا۔"

"ویرا سے ہونے والی ہر جھڑپ کے بعد تمہارا ذہن بہت
...تیزی سے کام کرنا شروع کر دیتا ہے۔" میں نے تعریفی لہجے میں کہا۔
...تمہاری بات معقول ہے۔ ہمیں ان دونوں کی سرگرمیوں کی نگرانی
...ضرور کرنی چاہیے۔" بات کرتے کرتے میں چونک کر خاموش ہو گیا۔
...میں نے محسوس کیا کہ سلطان شاہ میری طرف متوجہ نہیں تھا بلکہ
...مسلسل کمرے کے بند دروازے کی طرف گھورے جا رہا تھا جیسے
...اسے وہاں کوئی عجیب و غریب چیز نظر آ گئی ہو۔

اس کی محویت دیکھ کر میں بھی دروازے کی طرف دیکھنے پر
...مجبور ہو گیا لیکن مجھے وہاں کوئی قابلِ ذکر چیز نظر نہیں آئی تو میں نے
...جھنجھلائے ہوئے لہجے میں اس سے پوچھا۔ "دیدے پھاڑ پھاڑ کر ادھر کیا
...دیکھ رہے ہو؟ میں تم سے بات کر رہا ہوں اور تم ادھر اُدھر متوجہ ہو۔
...کیا تمہاری کوئی رگ اپنی جگہ سے سرک گئی ہے؟"

اس نے اضطراری طور پر اپنے ہونٹوں پر انگلی رکھ کر مجھے
...خاموش رہنے کا اشارہ کیا اور خود تیزی سے دروازے کی طرف
...بڑھتا چلا گیا۔ اس کا رویہ چونکا دینے والا تھا۔ ان چند لمحوں میں
...مجھ جیسے تجسس نگاہوں نے فرش اور دروازے کی درمیانی جھری کی
...روشنی میں وہ نا تک ... دیکھ لیا جو غیر معمولی تھا۔

...عام حالات میں وہ دھبّا محسوس ہی نہیں کیا جا سکتا تھا۔ مجھے
...حیرت ہوئی کہ سلطان شاہ نے اسے نوٹ کر لیا تھا۔ اس کا مطلب تھا
...کہ باہر کی روشن راہداری میں کوئی شخص ہمارے دروازے پر کھڑا

ہوا اندر کی سن گن لینے کی کوشش کر رہا تھا اور اس کے سائے کے
ایک حصے نے روشن جھری کے تسلسل کو توڑا ہوا تھا۔

سلطان شاہ نے دروازے کا ہینڈل گھما کر اتنی تیزی سے
دروازہ کھولا کہ ہمارے دروازے پر کھڑے ہوئے وردی پوش بیرے
کو سنبھلنے یا اپنی جگہ چھوڑنے کا موقع نہیں مل سکا۔ سلطان شاہ
سے سامنا ہوتے ہی اس کے چہرے پر سراسیمگی پھیل گئی۔ سلطان
شاہ نے ہاتھ بڑھا کر اس کا گریبان تھاما اور اسے کمرے میں کھینچ کر
دروازہ دوبارہ بند کر دیا۔ دراز قامت اور سرخ و سفید، افغان بیرے
کے ہاتھوں میں ٹرے موجود تھی جس میں تین پیالیوں کے ساتھ
چائے کے دیگر لوازم سجے ہوئے تھے۔ یوں مشتبہ انداز میں پکڑے
جانے پر اس کے ہاتھوں پر ہلکی سی کپکپی طاری ہو گئی تھی جس کا اثر
ٹرے پر بھی پڑ رہا تھا۔ سلطان شاہ نے اسے اندر لانے کے بعد
گریبان چھوڑ دیا تھا۔

"ہمارے دروازے پر تم کیا کر رہے تھے؟" سلطان شاہ نے
پلٹ کر اسے خونخوار نظروں سے گھورتے ہوئے، تیز لہجے میں سوال
کیا۔ سوال کرتے ہوئے اس نے ٹی کوزی اٹھا کر اپنا اطمینان کیا کہ
اس کے نیچے چائے دانی ہی موجود تھی اور ٹی کوزی دوبارہ ٹی پاٹ پر
ڈھانک دی۔

اس وقت تک بیرے کا چہرہ خوف سے زرد پڑ چکا تھا۔ لمحہ بھر تو
وہ اس انداز میں سلطان شاہ کی طرف دیکھتا رہا کہ مجھے شبہ ہوا کہ
کہیں وہ اردو زبان سے نابلد ہی نہ ہو لیکن پھر اس نے اپنی خاموشی
توڑ کر میرے خیال کی تردید کر دی اور ہکلاتے ہوئے بولا۔
"سس۔ صاحب! چائے لے کر آیا تھا۔"

"لیکن ہم نے چائے کا آرڈر نہیں دیا تھا۔" سلطان شاہ
غرایا۔ ویرا اس کے برابر جا کھڑی ہوئی تھی اور تحیر زدہ نظروں سے
بیرے کو دیکھے جا رہی تھی جیسے وہ انسان نہیں، کوئی عجیب الخلقت
وجود ہو۔ غزالہ بھی اس واقعے پر بھونچکا رہ گئی اور اس کے چہرے پر
تشویش کے سائے پھیل گئے۔ سلطان شاہ کا تیر کارگر رہا تھا۔ اس
نے چائے کے آرڈر کی بالکل صحیح تردید کی تھی کیونکہ ہم نے ہال میں
قہوے کا آرڈر دیا تھا۔

"مجھ سے کہا گیا تھا کہ اس کمرے میں یہ ٹرے لے جاؤں۔
میں نے حکم کی تعمیل کی ہے۔" وہ سر جھکا کر منمنایا۔

"اگر چائے ہی لائے تھے تو خاموشی سے باہر کیوں کھڑے
ہوئے تھے؟ دستک دے کر اندر کیوں نہیں آئے؟" سلطان شاہ نے
پھاڑ کھانے والے لہجے میں پوچھا۔ "سچ سچ بتا دو ورنہ میں ابھی منیجر کو
بلاتا ہوں۔"

اس نے فوراً ہی ٹرے ایک سائیڈ ٹیبل پر رکھ کر دونوں ہاتھ جوڑ
دیے اور گڑگڑاتے ہوئے بولا۔ "خدا کے لیے منیجر سے میری
شکایت نہ کرنا۔ وہ مجھے اسی وقت نوکری سے نکال دے گا۔ میں نے
بہت دنوں تک دھکے کھانے کے بعد یہ روزگار حاصل کیا ہے۔ جنگ
نے سب کچھ تباہ کر دیا ہے۔ دفتر اور کارخانے کھنڈر بنتے جا رہے

ہیں۔ نوکریوں کا کال ہے اور دن بہ دن بے روزگاروں کی تعداد بڑھتی جا رہی ہے۔ میری نوکری چلی گئی تو میرا خاندان بھوکا مر جائے گا۔"

"خاندان کی اتنی فکر تھی تو دروازے پر کھڑا اپنی ایسی کی تیسی کیوں کرا رہا تھا؟" ویرا نے آنکھیں نکال کے برہمی سے پوچھا۔ "ہوٹل میں بیرا گیری کر رہا ہے اور باتیں لمبی لمبی مار رہا ہے۔" پھر وہ میری طرف متوجہ ہو گئی۔ "میرا تو خیال ہے کہ یہ بیرا ہی نہیں ہے۔ بیرے کی وردی میں باہر کا کوئی آدمی ہے جسے ہمارے لیے بھیجا گیا ہے۔"

"قسم بخدا میں اسی ہوٹل کا بیرا ہوں۔" وہ تقریباً رو پڑا۔ "تم میری باتوں پر نہ جاؤ۔ میں نے کابل یونیورسٹی سے سیاسیات میں ایم اے کیا ہوا ہے۔ وقت کی بات ہے کہ اپنے بچوں کو پالنے کے لیے میں یہ نوکری کر رہا ہوں۔ انعام کے لالچ نے مجھے اندھا کر دیا تھا۔ میں تمہارے پیر پکڑتا ہوں۔ خدا کے لیے مجھے معاف کر دو۔"

اس نے واقعی قالین پر گر کر سلطان شاہ کے پیر پکڑ لیے اور اپنا سر ان پر رگڑنے لگا۔

میں نے پیچھے سے اس کا کالر کھینچ کر اسے سیدھا کھڑا کر دیا۔

"پوری بات بتاؤ کہ تم یہاں کیوں آئے تھے؟ تمہیں کس نے بھیجا تھا؟ تمہیں انعام دینے والا کون ہے؟ تم نے اپنی زبان نہ کھولی تو پہلے ہم تمہاری کھال ادھیڑیں گے اور پھر تمہیں منیجر کے حوالے کر دیں گے۔" میں نے کہا۔

"ہم... مجھے پچاس روپے دے کر تمہاری جاسوسی کے لیے یہاں بھیجا گیا تھا۔" رونے کے زور سے بولا۔

"کس نے بھیجا تھا؟" اس کے مزید بولنے سے پہلے ہی سلطان شاہ غرایا۔

"بجنیا سرائے سے آنے والی کوسٹر کے ڈرائیور نے مجھے اس کام پر آمادہ کیا تھا۔" اس نے دبی دبی ہوئی آواز میں اپنی بات جاری رکھی۔ "یہ اسی کی تجویز تھی کہ میں چائے کی ٹرے لے کر تمہارے دروازے پر کھڑا رہوں۔ کوئی مجھے دیکھ بھی لیتا تو یہی سمجھتا کہ میں دروازہ کھلنے کے انتظار میں باہر کھڑا ہوا ہوں۔"

"یہاں سے واپس جا کر تم اس کے سامنے ہماری تمام باتیں دہرا دیتے...؟" سلطان شاہ کا سوال مکمل ہونے سے پہلے ہی اس نے خوف زدہ انداز میں اپنے سر کو نفی میں ہلانا شروع کر دیا۔

"تم وعدہ کرو کہ مجھے نوکری سے نہیں نکلواؤ گے تو میں سب کچھ صاف صاف بتا دوں گا۔" وہ بولا۔

ویرا نے مشتعل ہو کر اس کے پیٹ میں مکا رسید کر دیا۔

"بدمعاش... چوری کرتے ہوئے رنگے ہاتھوں پکڑے جانے پر یہ حال ہے کہ اب ہم سے اپنی شرط منوانے کی کوشش کر رہا ہے۔"

ویرا نے دوبارہ جارحانہ انداز میں اپنا ہاتھ اٹھایا ہی تھا کہ میں نے اسے روک دیا۔ اس کے ایک ہی مکے نے اس پڑھے لکھے افغان بیرے کو ڈھیر کر دیا تھا۔

"منیجر تک یہ معاملہ لے جانے یا نہ لے جانے کا انحصار ہم پہ ہے۔ تم صرف سچ بول کے ہی بچ سکو گے ورنہ ہم تمہارے بدن سے خون کی ایک بوند بھی بہائے بغیر تمہیں معذور کر کے رکھ دیں گے۔" میں نے کہا۔

اس نے رحم طلب نظروں سے باری باری ہم سب کی طرف دیکھا پھر نحیف آواز میں بولا۔ "میں باہر رک کر تم لوگوں کی باتیں ریکارڈ کر رہا تھا۔ واپسی پر مجھے مزید پچاس روپے ملنے والے تھے۔"

سلطان شاہ اس کی جامہ تلاشی کے ارادے سے اس کی طرف لپکا لیکن وہ پیچھے سرکتے ہوئے جلدی سے بولا۔ "میرے پاس کچھ نہیں ہے۔ کیسٹ ریکارڈر ٹرے میں ہے۔"

ہم سب کی توجہ ٹرے کی طرف مبذول ہو گئی لیکن وہاں کچھ بھی نہیں تھا۔

ہماری غضبیلی نظروں کا سامنا کرنے سے پہلے ہی وہ دوبارہ بول پڑا۔ "ٹی کوزی ہٹا کر ٹی پاٹ میں دیکھو۔ ریکارڈر ابھی تک چل رہا ہوگا۔ یہ مجھے واپس اسی کو پہنچانا تھا۔ وہ میرا انتظار کر رہا ہوگا۔"

ہم سب ہی بیک وقت ٹرے پر جھک پڑے۔ ٹی کوزی کے نیچے سے برآمد ہونے والی چائے دانی بالکل ٹھنڈی پڑی ہوئی تھی۔ اس کا ڈھکنا اٹھایا تو وہ اندر سے بھی خشک پڑی ہوئی تھی لیکن اس میں سیاہ رنگ کا ایک مختصر سا ریکارڈر پڑا ہوا تھا جس میں دو ننھے سرخ نقطے روشن نظر آ رہے تھے۔

ویرا نے نہایت بے تابی سے چائے دانی کو الٹ کر وہ ریکارڈر اپنی ہتھیلی پر نکال لیا۔

جیبی سائز کا وہ کیسٹ ریکارڈر جاپانی ساخت کا تھا اور اس وقت بھی چل رہا تھا۔ ویرا کے لیے ایسے کھلونے نئے نہیں تھے وہ ان کے مصرف اور استعمال سے خوب واقف تھی۔ اس نے چند ننھے ننھے بٹنوں سے چھیڑ چھاڑ کی اور دوبارہ بیرے کی طرف متوجہ ہو گئی۔ "کیسٹ ری وائنڈ ہو لینے دو۔ اسے سننے کے بعد ہی پتا چلے گا کہ تم کتنی دیر سے باہر موجود تھے۔ میرا جی چاہ رہا ہے کہ اس وقت تمہاری گردن توڑ کر تمہاری لاش کسی مسہری کے نیچے ڈال دی جائے۔ جب تک تمہاری لاش میں پیدا ہونے والا تعفن لوگوں کو اس طرف متوجہ کرے گا، ہم سرحد پار کر کے افغانوں کے سمندر میں گم ہو چکے ہوں گے۔"

وہ ایک بار پھر رو پڑا۔ اس بار اس کی آنکھوں سے آنسو بھی بہہ نکلے تھے۔

کیسٹ ری وائنڈ ہونے پر ایک خفیف سا کھٹکا ہوا اور پھر آلہ خود بخود چل پڑا۔

"میں تمہارے کرب کو بہت اچھی طرح سمجھ رہی ہوں۔" اسپیکر سے ابھرنے والی ویرا کی آواز دھیمی ہونے کے باوجود صاف اور واضح تھی۔ اس وقت وہ فرہاد سے مخاطب تھی۔ اس کا مطلب تھا کہ ہم لوگوں کے کمرے میں پہنچنے کے چند منٹ بعد ہی بیرا باہر آ موجود ہوا تھا۔

ریرا نے آواز پہچان لی۔ وہ کوئی عام ریکارڈر نہیں تھا بلکہ بہت ہی حساس پرزوں پر مشتمل تھا۔ اس نے ہم لوگوں کے گہرے سانسوں کی ان موہوم آوازوں کو بھی مقناطیسی فیتے پر محفوظ کر لیا تھا جنہیں ہیرا بھی نہ سن سکا ہوگا۔

کیسٹ میں محفوظ آوازیں سن لینے کے بعد ہیرے کی حرکت کا مقصد واضح ہو چکا تھا اس لیے ریرا نے اسے بند کر دیا مگر اسی لمحے ایک عجیب بات ہوئی۔ خوف زدہ ہیرے نے اچانک اپنی جگہ سے چھلانگ لگائی اور ریرا کے ہاتھ سے کیسٹ ریکارڈر جھپٹتا ہوا آگے نکل گیا۔ ہم سب ہی اٹھ کھڑے ہوئے اس کے پیچھے لپکے لیکن اتنی دیر میں اس نے وہ کیسٹ ریکارڈر باتھ روم کی دیوار پر دے مارا اور وہ ریزہ ریزہ ہو کر قالین پر بکھر گیا۔ پلاسٹک کے ٹکڑے اور چھوٹے چھوٹے برقی آلات دور تک پھیل گئے۔ چھوٹے سیل لڑھک کر دور جا گرے۔ ٹیپ کا خول ٹوٹنے کی وجہ سے بادامی رنگ کا فیتہ کھل کر بری طرح الجھ گیا۔

ہیرے نے اسی پر اکتفا نہیں کیا۔ ہمارے قابو میں آنے سے پہلے وہ کود کر بکھرے ہوئے ٹیپ پر چڑھ گیا اور دیوانگی کے عالم میں اسے اپنے جوتوں سے مسلنے لگا۔

سلطان شاہ نے اس کا بازو پکڑ کر اس کی گردن پر ایک ہاتھ جمایا تو وہ خالی خالی نظروں سے ہماری طرف دیکھتے ہوئے ہذیانی لہجے میں کہنے لگا۔ ”اب تم مجھے نوکری سے نہیں نکلوا سکتے میں نے یہ ثبوت برباد کر دیا ہے۔ تم اپنی شکایت کے ساتھ منیجر کو کوئی ثبوت نہیں دے سکتے۔ تم نے بات اس تک پہنچائی تو میں ہر بات سے صاف مکر جاؤں گا اور کہہ دوں گا کہ میں باہر سے گزر رہا تھا تو تم لوگوں نے مجھے زبردستی اپنے کمرے میں کھینچ لیا۔“

”بیٹے! تم بھول رہے ہو کہ ٹرے میں خشک اور صاف ستھری چائے دانی بھی موجود ہے۔“ سلطان شاہ نے زہریلے لہجے میں کہا۔ ”تب بھی تمہیں نوکری سے نکلوانے کے لیے کسی ثبوت کی ضرورت پیش نہیں آئے گی۔ منیجر کے لیے اتنا ہی کافی ہوگا کہ اس کے چار گاہکوں کو تم سے سنگین شکایت ہے۔“

ہیرے نے خوف زدہ نظروں سے اپنی لائی ہوئی ٹرے کی طرف دیکھا اور سلطان شاہ سے بازو چھڑانے کی کوشش کی لیکن کامیاب نہیں ہو سکا۔ اس وقت اس کی حالت ابتر ہو رہی تھی۔

میں ترحم آمیز نظروں سے اس کا جائزہ لیتا رہا۔ وہ اضطرار کے عالم میں عجیب و غریب حرکات کرتا رہا اور ایک مرتبہ پھر خوشامد پر اتر آیا۔ ”تمہیں خدا اور رسولؐ کا واسطہ۔ مجھے معاف کر دو۔ میرے پیٹ پر لات نہ مارو۔ میں نے سب کچھ ختم کر دیا۔ اب میری وجہ سے تمہیں کوئی نقصان نہیں پہنچ سکتا پھر تم بھی مجھے کوئی نقصان نہ پہنچاؤ۔ اس بار میری نوکری گئی تو میں اپنے گھر والوں کو منہ نہیں دکھا سکوں گا۔ مجھے اپنے آپ کو ختم کرنا پڑے گا۔“

مجھے اس کی ذہنی حالت پر ترس آنے لگا۔ انعام کے لالچ میں اس نے جو کچھ کیا تھا وہ اپنی جگہ پر تھا لیکن ناکامی کا منہ دیکھنے کے بعد اس کے ذہن پر صرف ایک ہی خوف سوار ہو کر رہ گیا تھا کہیں وہ بے روزگار نہ ہو جائے۔ اس کی تمام حرکات و سکنات پر اس وقت یہی ایک خیال غالب تھا۔

”کیسٹ ریکارڈر توڑ کر تم نے اپنے حق میں اچھا نہیں کیا“ ...نے کچھ دیر کے توقف کے بعد ملامت بھرے لہجے میں کہا۔ ”ہم تمہیں چھوڑ بھی دیں تو تم کوسٹر کے ڈرائیور سے نہیں بچ سکو گے۔ خطرناک آدمی معلوم ہوتا ہے۔ پوری صورت حال جاننے کے بعد وہ مار مار کر تمہارا بھرکس نکال دے گا۔ ہو سکتا ہے کہ تمہیں جان سے ہی مار دے۔“

”بس تم مجھے معاف کر دو۔ اسے میں سنبھال لوں گا۔ میں وعدہ کرتا ہوں کہ اسے تمہارے بارے میں ایک لفظ بھی نہیں بتاؤں گا۔ بات بگڑ بھی گئی تو تمہارا نام درمیان میں نہیں آئے گا۔“ گلوخلاصی کی امید پیدا ہوتے ہی اس کے چہرے پر بحالی کی لہر دوڑی اور آواز میں بھی تازگی آ گئی۔

”تم اسے کیا جواب دو گے؟ ریکارڈر تو ٹوٹ ہی چکا ہے۔“ ...نے گفتگو میں دلچسپی لیتے ہوئے پوچھا۔

اس نے چند ثانیوں تک خاموش رہ کر اپنے خیالات کو ترتیب دی پھر بتانے لگا۔ ”میں اسے بتاؤں گا کہ میں نے اس کی ہدایت کے مطابق بیس منٹ تک تمہارے کمرے سے آنے والی آوازوں کی ریکارڈنگ کی پھر واپس چلا گیا۔ واپسی پر میں نے سروس روم میں رکھ کر باتھ روم میں گیا تھا۔ شاید کسی نے اسی وقت چائے والی ٹرے سے ریکارڈر اڑا لیا۔ ہوٹل میں ایسی چھوٹی موٹی چوریاں ہوتی رہتی ہیں۔ وہ کچھ بھی نہیں کہہ سکے گا۔“

میں اس کی مفروضہ کہانی سن کر حیران رہ گیا۔ آدمی کسی مصیبت میں مبتلا ہو جائے تو بظاہر پراگندگی میں جکڑا نظر آنے کے باوجود اس کا ذہن اپنے حق میں مسلسل کام کرتا رہتا ہے۔ ... وہ واقعی سیدھا سادا اور سیدھے دماغ کا تھا۔ اسی لیے میرے ذہن میں ایک نیا خیال آیا اور میں نے کہا۔ ”شاید تمہارا یہ بہانہ چل جائے مگر ہماری ایک شرط ہے۔ تم نے کوسٹر سے آنے والے ... گوروں کو دیکھا ہوگا؟“

”ہاں!“ اس نے اپنے سر کو اثبات میں ہلاتے ہوئے کہا۔ ”... ہال میں بیٹھے ہوئے ہیں۔“

”بس تو تم ڈرائیور سے یہ کہو گے کہ تم نے ریکارڈر سروس روم میں نہیں بلکہ ان دونوں کے قریب والی ایک ... چھوڑی تھی۔ ریکارڈر وہیں سے غائب ہوا ہے۔“ میں نے کہا۔

اس کی آنکھوں سے الجھن جھانکنے لگی۔ ”اس طرح تو ... کو ان گوروں پر شبہ ہوگا۔ وہ بھی اسی کوسٹر میں سفر کر رہے ہیں ... وہ ان سے پوچھ بیٹھا تو میرا کیا بنے گا؟“

”کچھ بھی نہیں۔ اوّل تو وہ ان سے نہیں پوچھے گا۔ پوچھے گا تو وہ انکار کریں گے۔ ڈرائیور تم سے دوبارہ رجوع کرے گا ... سکتے ہو کہ چوری کرنے والے اتنی آسانی سے اپنی حرکت ...

اعتراف نہیں کرتے۔ یہ زیادہ سے زیادہ رات بھر کی بات ہے۔ صبح کوسٹر یہاں سے روانہ ہو جائے گی۔ یہ رات تم نال مٹول میں گزار سکتے ہو۔"

"شاید تم زرانے رکو گوروں سے لڑانا چاہتے ہو!" وہ پُرخیال لہجے میں بولا۔ پھر اس نے اپنا سر جھٹکتے ہوئے کہا "خیر مجھے اس سے کیا؟ یہ تم لوگوں کی اپنی باتیں ہیں۔ میرے لیے اتنا ہی کافی ہے کہ تم نے مجھے معاف کرنے کا فیصلہ کرلیا ہے۔ تم بہت مہربان اور نرم دل ثابت ہوئے ہو۔ اب میں جا سکتا ہوں؟"

میں نے سر کی جنبش سے اسے جانے کی اجازت دے دی۔ سلطان شاہ نے اس کا بازو چھوڑ دیا۔ وہ تیر کی طرح بیابانی کی طرف گیا اور زینے اٹھا کر اتنی تیزی کے ساتھ گرے سے گیا جیسے اسے ڈر رہا ہو کہ تاخیر ہونے کی صورت میں ہم اسے دوبارہ بیں نہ روک لیں۔

"تم بھی نیچے چلے جاؤ" میں نے سلطان شاہ سے کہا "اور زرا لیمن کے قریب رہ جوار میں منڈلاتے رہو۔ جب تک وہ دونوں اپنے کمرے میں نہ چلے جائیں تم اوپر نہ آنا۔ ہم اسی کمرے میں رہ کر تمہاری واپسی کا انتظار کریں گے۔"

"میرے ساتھ تم زرا کو بھی کسی کام سے روانہ کرنے تو میں کوئی سوال کیے بغیر تمہارا مطلب سمجھ جاتا" سلطان شاہ نے شوخی سے کہا "ورنہ یہاں رہ کر تمہارے رنگ میں بھنگ ڈالتی رہے گی۔"

"تم بہت منہ زور اور بے لگام ہوتے جا رہے ہو" میں اس کی بات کاٹ کر غرّایا "تم نے غزالہ کو اپنی منہ بولی بہن بنایا ہوا ہے اس کے سامنے تمہیں ایسی باتیں کرتے ہوئے شرم آنی چاہیے۔"

"آتی ہے مگر زرا کم کم" سلطان شاہ اچانک ہی موڈ میں آگیا تھا "رشتے کے اعتبار سے تم میرے منہ بولے بہنوئی بھی ہو۔ مجھے کچھ مذاق کرنے کا حق بھی حاصل ہے۔ رہنے بھی ہر جوڑے کو کسی کسی وقت۔"

"اب چپ رہو" زرا نے اسے خاموش کرایا "میں تمہارے ساتھ نیچے چل رہی ہوں۔"

"تم نہیں جاؤ گی" میں نے غصیلے لہجے میں احتجاج کیا "سلطان شاہ کو اکیلا جانے دو۔"

"تم بلاوجہ ناراض ہو رہے ہو" وہ مجھے پچکارتے ہوئے بولی "میں خود بھی تمہیں تخلیہ فراہم نہ کرتی لیکن یہ بے چارہ اکیلا ہوگا تو کسی کٹی ہوئی پتنگ کی طرح پورے ہوٹل میں چکرا تا رہے گا۔ ہم دونوں مل کر ان بدمعاشوں کی بہتر نگرانی کر سکیں گے۔ تم دیکھو لو کہ غزالہ بھی کیا چاہ رہی ہے۔ کسی معصوم گائے کی طرح سر جھکائے خاموش کھڑی ہوئی ہے۔ اب تم دونوں آرام کرو۔ میں جا رہی ہوں "ٹاٹا" اس نے فضا میں ہاتھ لہرا کر آنکھ ماری اور سلطان شاہ کے پیچھے نکاسی کے راستے کی طرف چل دی۔ غزالہ کوشش کے باوجود مجھے کچھ کہنے میں کامیاب نہ ہو سکی۔

"خدا کی پناہ!" ان کے چلے جانے کے بعد غزالہ نے ایک گہرا سانس لے کر دلفریب مسکراہٹ کے ساتھ کہا "یہ بھی یہ دونوں ایک دوسرے کے خون کے پیاسے ہو جاتے ہیں اور کبھی مل کر ہماری مٹی پلید کرکے رکھ دیتے ہیں۔ مجھے سمجھ میں نہیں آتا کہ ان کے دلوں میں ایک دوسرے کے بارے میں کیا خیالات موجزن ہیں۔"

"تم انہیں ان کے حال پر چھوڑ دو۔ ایک نہ ایک دن یہ گتھی خود بہ خود سلجھ جائے گی۔"

میں نے معنی خیز نظروں سے غزالہ کی طرف دیکھتے ہوئے آہستگی سے کہا "انہوں نے ہمیں ہمارے حال پر چھوڑ دیا ہے تو ہمیں بھی ان کو ان کے حال پر چھوڑنا پڑے گا۔ ہمیں اس فرصت کو غنیمت جان کر کچھ آرام کر لینا چاہیے۔"

"تمہارے ذہن پر ہمیشہ اور ہر وقت آرام کی کوعن سوار رہتی ہے۔ میں تمہارے آرام کا مطلب اچھی طرح سمجھتی ہوں" غزالہ نے سر جھکا کر ایک ادا سے کہا اور میں نے بڑھ کر اس کا ہاتھ تھام لیا۔ وہ میری گرفت سے بچ نکلنے کی کوشش میں کامیاب نہیں ہو سکی تھی۔ میرا ارادہ بھانپتے ہی اس نے مچل کر نکل جانے کی کوششیں شروع کر دیں۔

اسی وقت دروازے پر تیز دستک ہوئی اور میں بری طرح چونک پڑا۔

"خدا خیر کرے، اب کون آگیا؟" غزالہ فکرمندانہ لہجے میں ہولے سے بڑبڑائی۔

"تم یہیں ٹھہرو۔ میں دیکھتا ہوں۔" میں نے سرگوشیانہ انداز میں کہا اور دروازے کی طرف بڑھ گیا۔

میں نے دروازہ کھولنے سے پہلے استفسار کیا تو پتا چلا کہ اس بار ہال میں ہمیں کھانا فراہم کرنے والا بیرا ہمارے لیے قہوہ لے کر آیا تھا۔ میں نے احتیاط سے دروازہ کھول دیا اور وہ فوراً ہی اندر آگیا۔

"اتنی دیر بعد تمہیں قہوے کا خیال آیا ہے" میں نے بیرے سے تیزی سے کہا "ہمارے دو ساتھی طویل انتظار سے اکتا کر باہر جا چکے ہیں۔ اب ہم چار پیالیوں کا کیا کریں گے؟"

"صاحب! میں معافی چاہتا ہوں" اس نے سر جھکا کر معذرت خواہانہ لہجے میں کہا "کچن میں ہمارے ایک ساتھی پر کھولتے ہوئے دودھ کا برتن گر گیا تھا۔ سب لوگ اس کی دیکھ بھال میں لگ گئے تھے۔"

اس کا وہ عذر مسترد کرنا آسان نہیں تھا مگر میں یہ سوچنے پر مجبور ہو گیا کہ کھولتے ہوئے دودھ کا برتن گرنے کا واقعہ اتفاقی نہیں تھا۔ کچن اور ہوٹل کے عملے میں جان بوجھ کر افراتفری پھیلائی گئی تھی تاکہ سب لوگ اپنی جگہیں چھوڑ کر جھلسنے والے کارکن کے گرد جمع ہو جائیں اور ہماری گفتگو ریکارڈ کرنے والے کو اطمینان سے اپنا کام کرنے کا موقع مل سکے۔

آنے والے بیرے نے ٹرے میز پر رکھ کر نہایت ادب کے ساتھ وہ پلیٹ میرے سامنے پیش کر دی جس میں کھانے کا بل رکھا ہوا تھا۔ اس بل میں قہوے کی رقم بھی شامل تھی۔

ہوٹل میں حاصل کیے جانے والے کمروں کا پیشگی کرایہ ڈالروں کی صورت میں ادا کرنے کے نتیجے میں مجھے خاصی مقامی کرنسی واپس کردی گئی تھی اور وہ بل کی رقم سے کافی زیادہ تھی۔ میں نے جیب سے وہ ساری رقم نکال کر گننے کے بعد بیرے کی جیب میں ڈالی تو اپنی ٹپ کا حساب لگاتے ہی اس بیرے کی آنکھیں حیرت سے پھیلتی چلی گئیں۔ وہ مشینی انداز میں بار بار جھک کر مجھے سلام کرنے لگا۔

اپنے دوسرے ساتھیوں کی طرح وہ بھی ہولناک جنگ کی تباہ کاریوں کو بہت قریب سے دیکھ اور بھگت رہا تھا اور اسے عسرت و بدحالی کے اس دور میں پیسے کی قدر و قیمت کا خوب اندازہ تھا۔ ٹپ ملنے کے بعد اس نے ماہرانہ نظروں سے کمرے کا جائزہ لیا اور اس طرف بڑھ گیا جہاں چھوٹے سے کیسٹ ریکارڈر کے ٹکڑے بکھرے ہوئے تھے۔

وہ اس بیرے کی شرافت تھی کہ توقع سے زیادہ ٹپ ملنے پر وہ احسان مندی کے جذبے سے زیر بار ہو کر اپنے طے شدہ فرائض کے علاوہ دوسرا کام کرنے پر بھی آمادہ ہو گیا۔ یہی واقعہ کسی آسودہ حال مغربی ویٹر کے ساتھ پیش آیا ہوتا تو وہ ٹپ لینے کے بعد شکریہ ادا کر کے واپس چل دیتا۔ اس سے صفائی کی فرمائش کی جاتی تو وہ طنزیہ مسکراہٹ کے ساتھ آگاہ کرتا کہ کمروں کے فرشی قالین رگڑ کی صفائی اس کے فرائض منصبی میں شامل نہیں ہے۔ وہ بہت زیادہ بامروت ہوتا تو بس اتنا ضرور کرتا کہ فوری طور پر متعلقہ سپروائزر کو کمرے کی صفائی کی ضرورت سے آگاہ کر دے گا۔

"میرا نام مرشد خان ہے۔ میں رات کو یہیں سوتا ہوں۔ کوئی بھی ضرورت ہو تو مجھے بلوا لیجئے۔ روم سروس والے مجھے نیند سے جگا دیں گے" صفائی اور باتھ روم کے جائزے سے فارغ ہونے کے بعد اس نے ادب سے کہا۔ اس دوران میں ہم دونوں قہوہ پی چکے تھے۔

"تمہاری کوسٹر کے ڈرائیور کی یہاں بہت جان پہچان معلوم ہوتی ہے۔ وہ مجھ سے بہت گھل مل کر باتیں کر رہا تھا" موقع پا کر میں نے اس سے اپنے مطلب کی بات چھیڑ دی "کیا وہ جلال آباد کا رہنے والا ہے؟"

"روشن خان ہرات کا رہنے والا ہے۔ وہ جب بھی طورخم کی طرف جاتا ہے تو اپنی کوسٹر کے مسافروں کو اسی ہوٹل میں لاتا ہے۔ اسے گرمیوں میں ٹھنڈا اور جاڑوں میں گرم کمرا دیا جاتا ہے۔ مفت کمرے کے علاوہ اس کے سارے اخراجات بھی ہوٹل کے ذمے ہوتے ہیں۔ ہم لوگوں سے اس کے گہرے دوستانہ مراسم ہیں" مرشد خان نے بتایا۔

"وہ کوسٹر چلانے کے علاوہ کوئی اور کام بھی کرتا ہے؟" میں نے بات آگے بڑھاتے ہوئے پوچھا۔

مرشد خان کے چہرے پر تذبذب کی علامات نظر آئیں۔ چند ثانیوں کی ہچکچاہٹ کے بعد وہ بولا "کہانیاں تو بہت سی ہیں لیکن اس کے بارے میں کسی کو زیادہ معلومات نہیں ہیں۔ بس سننے میں آیا ہے کہ مرشد خان پیسے لے کر مخبری کرتا رہتا ہے۔ اسی وجہ سے وہ اس خراب دور میں بہت خوشحالی کی زندگی بسر کر رہا ہے۔"

"مخبری؟" میں نے حیرت سے دہرایا "وہ کس کے لیے اور کس کی مخبری کرتا ہوگا؟"

"پتا نہیں" وہ غیر ارادی طور پر اپنے گرد و پیش کا جائزہ لیتے ہوئے بولا "مجھے کچھ معلوم نہیں ہے۔ یہ سنی سنائی باتیں ہیں۔ کیا اس نے تم کو پریشان کرنے کی کوشش کی ہے؟" آخری سوال اس نے چونک کر کیا تھا۔

"ارے نہیں" میں نے بے پروایانہ ہنسی کے ساتھ کہا "بے چارہ ہمیں کیوں ستائے گا۔ دراصل میں نے دو افغانوں کو اس کے بارے میں باتیں کرتے ہوئے سنا تھا۔ وہ اس کی طرف سے پریشان تھے۔ اگر تم کچھ نہیں جانتے تو لعنت بھیجو۔ ہمیں اس سے زیادہ دلچسپی نہیں ہے۔ وہ اپنی چال بازیوں سے چارہ جوئی کرتا ہے تو یہ اس کا اپنا فعل ہے۔"

"صاحب! ایک بات بتا دوں" وہ ہمدردانہ لہجے میں بولا "افغان بہت مکار ہوتے ہیں۔ تمہیں معلوم ہی ہوگا کہ ہر جگہ سب ہی لوگ اچھے یا برے نہیں ہوتے۔ تم جب تک اس شہر میں رہو، بھول کر بھی مقامیوں کے کسی جھگڑے میں نہ پڑنا۔ ایسا ہوا ہے کہ مقامیوں کے جھگڑے میں کسی ایک فریق سے ہمدردی جتانے والے غیر ملکی اپنی ساری پونجی سے محروم ہو گئے۔ موقع پر لڑنے والے افغان اپنا جھگڑا بھول کر کسی جونک کی طرح اپنے ثالث سے چمٹ جاتے ہیں۔ دھکم پیل اور مار دھاڑ کے بعد جب ثالث کے اوسان بحال ہوتے ہیں تو اس پر انکشاف ہوتا ہے کہ وہ لٹ چکا ہے۔ مسلسل بے روزگاری اور فاقہ کشی سے تنگ آئے ہوئے لوگوں نے اپنی ضروریات پوری کرنے کے نت نئے طریقے ایجاد کر لیے ہیں۔ ایسی دھوکے بازیوں میں وہ اپنی عورتوں تک کو شامل کرنے میں عار نہیں سمجھتے۔"

"تو کیا عورتیں بھی ایسی وارداتوں میں لوٹ مار کرتی ہیں؟" اس انکشاف پر فرزانہ حیران ہوئے بغیر نہ رہ سکی۔

"ان کے چکر اور ہوتے ہیں" مرشد خان نے شاید ٹالنے والے انداز میں کہا "وہ بڑی باتیں ہیں۔"

"ہمیں تو زندگی کے تجربات ہوتے ہیں۔ تم کھل کر بتاؤ عورتیں کس طرح لوٹتی ہیں؟"

اس نے شکست خوردہ انداز میں میری طرف دیکھا "جاننے والے کئی آدمی یہ شرمناک کام کر رہے ہیں۔ وہ دوزخ جہنم بھرنے کے لئے روزی کمانے پر مجبور ہو گئے ہیں۔ لوگ ان کی حرکتوں سے چشم پوشی کرتے ہیں لیکن دل میں برا سمجھتے ہیں۔" اس نے ایک لمبی تمہید کے ساتھ کہا "یہاں کی عورتیں عام طور پر صحت مند اور سرخ و سفید ہونے کے ساتھ خوبرو بھی ہوتی ہیں۔ ان کی لڑکیاں غیر ملکیوں کی تاک میں رہتی ہیں اور جب کوئی شکار پھندے میں پھنس جاتا ہے تو

معصومیت سے اپنے ٹھکانے پر لے آتی ہیں۔ وہاں اچانک اس کا کوئی اسلحہ بردار مرد پہنچ جاتا ہے اور اپنی غیرت و حمیت کے پروانوں کو گولی سے اڑا دینے پر تل جاتا ہے۔ غیرملکی کتنے بھی دلیر اور زور آور ہوں اجنبی زمین پر اپنا حوصلہ کھو بیٹھتے ہیں اور خاموشی کے ساتھ اپنی جیبیں خالی کر کے بے نیل و مرام ہو جاتے ہیں۔ واردات کے اس نئے طریقے سے یہ لوگ بھاری رقم کما لیتے ہیں اور ان کی عورتوں کی عزت و عصمت بھی محفوظ رہتی ہے لیکن رہزنی اور لوٹ مار کی ایسی وارداتیں کرنے والے ان کا حال نہیں جانتے۔"

"ان کی لوٹی ہوئی لمبی لمبی رقمیں کہاں جاتی ہیں؟" میں نے اس سے حیرت سے پوچھا۔

"انہیں روز روز شکار نہیں ملتا۔ ہر طرف پھیلی ہوئی جنگ اور اس کی وجہ سے یہاں خوش حال غیرملکیوں کا آنا جانا بھی ختم ہو گیا ہے۔ کبھی کبھار کوئی بھولا بھٹکا مسافر آ نکلتا ہے تو اس کی دولت لوٹ لی جاتی ہے۔ یہاں روس سے لڑنے والوں کی صفوں میں بھی بہت سے غیرملکی شامل ہیں۔ ان میں ہر طرح کے لوگ ہیں۔ کئی بار لڑکیوں نے غلط فہمی میں ان نظریاتی لوگوں کو بھی گھیرنے کی کوشش کی لیکن آخر میں پتا چلا کہ وہ خود کنگال ہوتے ہیں اور لوٹ کے اس مال پر گزارا کرتے ہیں جسے وہ مال غنیمت قرار دیتے ہیں۔ اب مجاہدین غیرملکیوں پر کوئی نظر نہیں ڈالتا۔ جب مہینوں میں ایک آدھ شکار ملتا ہو تو لڑکیوں کی آڑ میں لوٹ مار کرنے والوں میں خوش حالی کیسے آ سکتی ہے۔"

روشن خان کی سرگرمیوں سے شروع ہونے والی گفتگو بظاہر بے مقصد ہو چلی تھی مگر میری نگاہ میں اس کی بھی اہمیت تھی۔ مجھے افغانستان کے جنگ زدہ علاقے اور لوگوں کے بدلے ہوئے کردار کے بارے میں جستہ جستہ معلومات حاصل ہو رہی تھیں۔ وہ جنگ کا نہ صرف مرکز و محور تھا۔ وہاں رونما ہونے والے واقعات کے حقیقی اثرات تو کراچی جیسے دور دراز مقام تک بھی محسوس کئے جا رہے تھے۔ اس جنگ نے علاقے میں پیسے کی اہمیت کو ضرورت سے زیادہ اجاگر کیا ہوا تھا۔ بہت سے لڑنے والے اپنے فاضل ہتھیار اور گولیاں بیچنے والوں کو بیچ کر رقوم حاصل کرنے پر تلے رہتے تھے۔ طاقت میں اضافے کے لئے ہر ملک اور خان اپنے علاقے میں اہم اسلحوں کی تیاری پر زور دیتا تھا۔ اس طرح ہیروئن اور غیر قانونی ہتھیار بہت تیزی کے ساتھ ملحقہ سرحدیں عبور کر کے کراچی تک پہنچ رہے تھے جہاں کے آسودہ حال معاشرے کے مادیت پرست اور جرائم پیشہ عناصر ان اشیا کے بھاری دام ادا کرنے کی استطاعت رکھتے تھے۔ لوائی جلال آباد، کابل، قندھار، مزار شریف اور ہرات کے علاقوں میں لڑی جا رہی تھی لیکن اس کے ساتھ بحیرۂ عرب کے ساحل پر آباد کراچی کی بستی پر پڑ رہے تھے جو میدان جنگ سے ہزاروں میل دور بسی ہوئی تھی۔ میں مالی بساط پر شہ اور مات کو قوت اور وسائل فراہم کرنے والے خطے میں بیٹھ کر وہاں کی اجنبی کہانیاں

سن رہا تھا۔ میرے لئے یہ بات حیرت انگیز تھی کہ جلال آباد کے غزنی ہوٹل کے شاید تمام ہی بیرے تعلیم یافتہ اور شائستہ تھے۔ ہماری گفتگو ریکارڈ کرنے کی کوشش کرنے والا سیاسیات میں ایم اے تھا اور مرشد خان بھی اپنے لب و لہجے اور معلومات کی بنا پر پڑھا لکھا معلوم ہوتا تھا۔ یہ بھی جنگ کا نتیجہ تھا کہ پڑھے لکھے غیور افغان نوجوانوں کو اپنی گزر بسر کے لئے دوسروں کی بخشش کا سہارا لینے پر مجبور ہونا پڑا تھا۔ میں نے مرشد خان سے اس کے تعلیمی پس منظر کے بارے میں دانستہ کوئی سوال نہیں کیا۔

میرا دل چاہ رہا تھا کہ میں مرشد خان سے دیر تک باتیں کرتا رہوں لیکن غزالہ کے چہرے پر اکتاہٹ کے آثار دیکھ کر میں اپنی خواہش کو عملی جامہ پہنانے کی ہمت نہیں کر سکا۔

"تم خوش نصیب ہو کہ اخلاق و شرافت سے عاری اس جنگی ماحول میں بھی عزت سے اپنی روزی کما رہے ہو۔" میں نے بات ختم کرنے کی نیت سے کہنا شروع کیا لیکن اس نے میری بات درمیان سے ہی اچک لی۔

"میں خوش نصیب ضرور ہوں لیکن صرف اس لئے کہ مجھے یہ نوکری ملی ہوئی ہے۔ میں نہیں کہہ سکتا کہ میں آج بھی بے روزگار ہوتا تو کیا کر رہا ہوتا۔ شاید دوسرے لوگ تم کو میری کہانیاں سنا رہے ہوتے۔" وہ فقرے ادا کرتے ہوئے اس کا لہجہ خود بخود تلخ ہوتا چلا گیا "پوری قوم کو جنگ کا ایندھن بنانے والوں نے صرف اپنی فتح کے خواب ہی دیکھے تھے۔ انہوں نے یہ سوچنے کی زحمت نہیں کی تھی کہ وہ چند ہفتوں میں اپنے ہدف حاصل نہ کر سکے تو انجام کیا ہوگا۔ آج ہم اپنے رہنماؤں کی اسی کور چشمی کا بھیانک عذاب جھیل رہے ہیں۔"

"یہ برے دن بھی جلدی گزر جائیں گے۔" میں نے اسے حوصلہ دیتے ہوئے کہا "تم لوگوں نے امید کا دامن نہ چھوڑا اور حوصلے سے کام لیتے رہے تو ایک دن تم بھی آزمائش کی اس بھٹی



سے کندن بن کر سرخرو نکلے گی۔ قوموں کی تاریخ میں ایسا گزر رفت آتا ہی رہتا ہے۔ ایسے حالات سے مایوس نہیں ہونا چاہیے۔"

"کاش ایسا ہو سکے!" اس نے سر جھکا کر کہا اور میرا اشارہ سمجھ کر بوجھل قدموں سے دروازے کی طرف چل دیا۔

"خدا کا شکر ہے کہ وہ ٹل گیا۔" اس کے چلے جانے کے بعد غزالہ نے اطمینان کا ایک گہرا سانس لے کر کہا "اس کی باتوں میں تمہاری حد سے بڑھی ہوئی دلچسپی دیکھ کر مجھے تو خدشہ ہونے لگا تھا کہ تم ساری رات اسی کے ساتھ باتوں میں گزار دو گے۔ ویرا اور سلطان شاہ کو گئے ہوئے خاصی دیر ہو گئی ہے ہمیں ان کی بھی خبر لینی چاہیے۔"

"وہ دودھ پیتے بچے نہیں ہیں۔ خود اپنی حفاظت کر سکتے ہیں۔ تمہیں ان کی فکر میں دبلا ہونے کی ضرورت نہیں۔ تم پہلے ہی بہت نازک سی لگتی ہو۔" میں نے اٹھ کر اپنا ایک بازو اس کی کمر کے گرد ڈال دیا "اب فرصت کے باقی لمحات ہم آپس کی باتوں میں گزاریں گے۔ کیا پتا زندگی میں دوبارہ ادھر آنا نصیب بھی ہوتا ہے یا نہیں۔"

"دور بیٹھ کر شرافت سے بات کرو۔" غزالہ نے مجھے دھکیلتے ہوئے کھسیانی ہنسی کے ساتھ کہا۔

میں اسے ازدواجی شرافت کی حدود کے بارے میں کچھ بتانے کا ارادہ کر ہی رہا تھا کہ ایک ہولناک دھماکے سے ہمارے کمرے کا فرش لرز اٹھا اور کمرا تاریکی میں ڈوب گیا۔ غزالہ سہم کر میرے سینے سے لگ گئی۔

وہ کسی طاقتور بم کا دھماکا تھا جو ہوٹل کے قرب و جوار میں ہوا تھا۔ اگر ہوٹل کی عمارت کو نشانہ بنایا گیا ہوتا تو اس کا ملبے کے ڈھیر میں تبدیل ہونا یقینی تھا۔ دھماکے کے ساتھ ہی باہر سے متعدد خوف زدہ چیخوں کا شور سنائی دیا پھر راہداری میں دوڑتے ہوئے قدموں کا شور گونجنے لگا۔ ساتھ ہی شہر کے کسی حصے سے فائرنگ کا شور بھی ابھرنے لگا۔

وہ تمام واقعات تواتر سے ہوتے چلے گئے۔ بجلی کی فراہمی کا سلسلہ بدستور منقطع تھا۔ میں غزالہ کو اپنے پیچھے لے کر ٹٹولتا ہوا دروازے کی طرف بڑھا تاکہ باہر نکل کر اس ناگہانی افتاد کے بارے میں معلومات حاصل کر سکوں۔ میں نے دروازہ کھولا تو راہداری گھور اندھیرے میں ڈوبی ہوئی تھی اور اکا دکا دہشت زدہ مسافر راہداری میں دوڑ رہے تھے۔ بھاگنے والوں کی دہشت زدہ آوازوں میں نسوانی آوازیں بھی سنائی دے رہی تھیں۔

خوف و دہشت کے عالم میں وہ سب اپنی مادری زبان میں بول رہے تھے اس لئے میرے پلے نہ پڑ سکا کہ وہ کیا کہہ رہے تھے میں نے اپنا سر باہر نکالا ہی تھا کہ دیوار کے ساتھ دوڑتا ہوا ایک بھاری وجود مجھ سے ٹکرایا اور چیختا ہوا پیچھے الٹ گیا۔ میں گھبرا کر فوراً ہی اندر سمٹ گیا اور پھرتی سے دروازہ بند کر دیا۔ مجھے ڈر تھا کہ کہیں مجھ سے ٹکرانے والا لڑنے مرنے پر آمادہ نہ ہو جائے۔ چند ثانیے اسی طرح گزر گئے کچھ بھی نہیں ہوا۔ وہاں نفسا نفسی کا عالم تھا کسی کو اپنے سر پیر تک کا ہوش نہیں تھا تو ٹکرانے والا مجھے کہاں تلاش کرتا۔

میں نے دوبارہ دروازہ کھول دیا لیکن باہر نکلنے کے بجائے اندر ہی رکا رہا۔

"یہاں کیوں اڑ کر کھڑے ہو گئے؟ باہر نکلو نا۔" غزالہ میری پسلیوں میں ٹھوکا دے کر منمنائی۔

"اس وقت باہر نکلے تو کسی بدحواس افغان کی زد میں آ کر ہم اپنا ہاتھ منہ تڑوا بیٹھیں گے۔ اس منزل پر زیادہ لوگ نہیں ہیں۔ تھوڑی دیر میں راہداری صاف ہو جائے گی تو اطمینان سے باہر نکلیں گے۔" میں نے مڑ کر کہا۔

"تم ان بھیانک لمحات میں بھی اطمینان کی بات کر رہے ہو؟" غزالہ کی آواز سے بے یقینی مترشح تھی۔

"تم بھول رہی ہو کہ اس وقت ہم جنگ کی زد میں آئے ہوئے ایک شہر میں پھنسے ہوئے ہیں۔ یہاں ایسے دھماکے ہوتے رہتے ہوں گے۔ چھتا سرائے سے آنے والے بلا وجہ دہشت زدہ ہو رہے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ چھاپا ماروں نے ہوٹل سے ملحقہ علاقے میں کوئی تخریبی کارروائی کی ہے۔ یہ اندھیرا بھی اسی کارروائی کا شاخسانہ معلوم ہوتا ہے۔"

تھوڑی ہی دیر میں راہداری ویران ہو گئی۔ وہاں کسی شخص یا آواز کا کوئی سراغ باقی نہیں رہا تھا۔ مسافروں کی پھیلائی ہوئی افراتفری میں ہوٹل کا عملہ بھی وہ فلور چھوڑ گیا تھا۔ میں غزالہ کا ہاتھ تھام کر تاریک راہداری میں رینگ گیا۔

ہم دونوں دیوار کے سہارے ٹٹولتے ہوئے آگے بڑھتے رہے۔ کئی جگہ بھاگنے والوں کے چھوڑے ہوئے جوتے اور دیگر چیزیں ہمارے پیروں سے ٹکرائیں مگر ہم اپنی محتاط روی کی وجہ سے کسی حادثے سے دوچار ہونے سے بچے رہے۔

ہم زینے طے کر کے نیچے پہنچے تو ہوٹل میں پھیلے ہوئے گھور اندھیرے میں چند لالٹینوں اور دیا سلائیوں کی مرتعش زرد روشنیاں کانپ رہی تھیں۔ ہوٹل کی بڑی بڑی کھڑکیوں سے باہر بھی مکمل تاریکی کا راج تھا۔ بجلی کی فراہمی میں پیدا ہونے والے خلل سے کافی بڑا علاقہ متاثر معلوم ہو رہا تھا۔

غزنی ہوٹل میں کوئی ایسی جگہ نہیں تھی جہاں بیک وقت اتنے افراد سما سکیں اس لئے وہ بھیڑ ریسٹوران کے ہال میں جمع ہو گئی تھی۔ لوگ میزوں کے درمیان ٹولیوں کی شکل میں جمع تھے۔ ہمارے پہنچنے تک ہوٹل کے عملے نے چند میزوں پر موم بتیاں روشن کر دیں اور کوئی اونچی آواز میں کچھ بولنے لگا۔ پھر بولنے والا ایک میز پر چڑھ گیا۔ وہ ہوٹل کا منیجر تھا۔ اس کے ہاتھوں کے مسلسل اور خوشامدانہ اشاروں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ پشتو میں سب لوگوں سے میزوں کے گرد بیٹھ جانے کی اپیل کر رہا تھا لیکن مجمع پر اس کی اپیلوں کا کوئی اثر نہیں ہو رہا تھا۔ وہ باہر سے آنے والی فائرنگ کی آوازوں سے متوحش تھے۔

اسی اثنا میں مجھے ایلین کی جھلک نظر آئی اور میں بھیڑ میں راستہ بناکر دھیرے دھیرے اس کی طرف کھسکنے لگا لیکن اسی وقت غزالہ نے مجھے روک لیا۔ اس کے ایما پر میں نے داہنی طرف دیکھا تو ہوٹل کے دور افتادہ سرے پر ایرک اور سلطان شاہ دیوار سے لگے نظر آئے۔ موم بتیوں کی ناکافی روشنی میں ان کے چہروں سے کسی پریشانی کا اظہار نہیں ہو رہا تھا۔ میں نے فوراً ہی اپنا رخ بدل لیا اور ان دونوں کی طرف بڑھنے لگا۔

ہمارے ان تک پہنچنے سے پہلے ہی ہوٹل کے اندرونی حصے میں روشنی نظر آئی جو بتدریج تیز اور واضح ہوتی چلی گئی پھر ہوٹل کے دو ملازمین اپنے سروں پر پیٹرومکس لیمپ لئے نمودار ہوئے اور تاریک ہال کا گوشہ گوشہ منور ہو گیا۔ وہ دونوں روشن لیمپ اونچی اور مناسب جگہوں پر رکھ دیے گئے۔ منیجر تھک ہار کر میز پر سے اتر گیا تھا۔ اکا دکا افغان مرد اور سبھی ہوئی خواتین کرسیوں پر بیٹھ گئی تھیں لیکن بیشتر مرد کھڑے ہوئے تبادلۂ خیال میں مصروف تھے۔

پیٹرومکس لیمپ آتے ہی ایرک نے ہمیں دیکھ لیا اور ہم چاروں اس سمت کی آخری میز کے گرد جم گئے۔

"یہ جلال آباد میں اہم واقعات کی رات معلوم ہوتی ہے۔" بیٹھنے کے بعد ایرک بڑبڑایا۔

"کن واقعات کی بات کر رہے ہو؟" غزالہ نے متجسس لہجے میں پوچھا۔

"یہ جاری سیری کی ہوئی بات اٹکل رہی تھی۔" اس سے پہلے سلطان شاہ بول پڑا "منیجر ابھی میز پر چڑھ کر پشتو میں تقریر کر رہا تھا۔ اس کا خیال ہے کہ مزاحمت کرنے والوں نے ایرپا وار کونسل پر کوئی جنگی کارروائی کی ہے۔ وہ لوگوں سے پُرسکون رہ کر ہوٹل کی حدود میں ٹھہرے رہنے کی اپیل کر رہا تھا۔ اس کا کہنا ہے کہ اس وقت جو بھی باہر نظر آیا وہ دونوں میں سے کسی فریق کے ہاتھوں بھون ڈالا جائے گا۔"

"اسے کیسے پتا چلا کہ ایرپا وار کونسل پر کارروائی کی گئی ہے؟" میں نے پوچھا "نام سے تو یہ کوئی سرکاری ادارہ معلوم ہوتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اس پر بھی روسی قابض ہوں۔"

"وہ کیا ہے اور اس پر کون قابض ہے؟ یہ میرے علم میں نہیں ہے۔ منیجر کا کہنا ہے کہ ہوٹل کو اس سب اسٹیشن سے بجلی فراہم کی جاتی ہے جو ایرپا وار کونسل کی عمارت کے احاطے میں واقع ہے۔ دھماکے کے ساتھ بجلی غائب ہونے کی وجہ سے اسے شبہ ہے کہ اس عمارت کے کسی حصے کو اڑا دیا گیا ہے۔"

"منیجر اس اندھیرے سے خاصا بوکھلایا ہوا ہے۔ اسے گھیر کر ادھر لاؤ تاکہ مزید کچھ معلومات مل سکیں۔" میں نے کہا "اس سے ذرا سی ہمدردی جتا کر تم اسے اپنا دوست بنا سکتے ہو۔ پوری بھیڑ میں وہ اکیلا ہو کر رہ گیا ہے۔"

"مقدر آزمائی کئے لیتا ہوں۔" سلطان شاہ نے مسکراتے ہوئے کرسی چھوڑ دی۔

"میرا خیال ہے کہ جو کچھ ہوا ہے وہ ہمارے حق میں بہتر ہے۔" اس کے چلے جانے کے بعد ایرک نے تفکر آمیز لہجے میں کہا۔

"ہم اسی ہوٹل میں پہنچا ہوتا تو ہمارے حق میں زیادہ بہتر ہوتا۔" میں نے جل کر کہا۔

"بعض اوقات تم ذرا ذرا سی بات پر چڑ جاتے ہو۔ تمہیں یہ جان کر حیرت ہوگی کہ ایلین نے تھوڑی دیر پہلے ہوٹل میں ٹیلکس مشین کی موجودگی کے بارے میں دریافت کیا تھا۔ اس نے بعد دونوں کچھ لکھنے میں مشغول ہو گئے تھے۔ دھماکے کی وجہ سے ان کا کام ادھورا رہ گیا۔ اب جب تک بجلی نہیں آ جاتی وہ ٹیلکس مشین استعمال نہیں کر سکتے۔ باہر نکلنے کے خطرات کے بارے میں منیجر بتا ہی چکا ہے۔ شہر کی سڑکوں پر اس وقت صرف لڑنے والوں کا راج ہے۔ وہ کسی کو بھی دیکھتے ہی بانس پر لے لیں گے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہی ہو مگر وہ اتنے احمق نہیں ہیں کہ بجلی بحال ہونے کا انتظار کرتے ہوئے وقت گزار دیں۔ وہ فون پر بھی اپنے لوگوں سے رابطہ کر سکتے ہیں۔ فون کا بجلی سے کوئی تعلق نہیں ہوتا۔" غزالہ نے جواب دیا۔

ایرک اس بار پُراعتماد انداز میں مسکراتے ہوئے بولی "تمہاری عقل کام کر رہی ہے تو تمہیں یہ بھی بتانا پڑے گا کہ دھماکے سے ٹیلی فون کی لائنوں کو بھی نقصان پہنچا ہے۔ غزنی ہوٹل کے تینوں فون بے جان ہو چکے ہیں۔ باہر کی صورتِ حال کے بارے میں منیجر کسی سے کوئی رابطہ نہیں کر سکا۔ اندھیرا چھٹنے سے پہلے کچھ معلوم نہیں ہو سکتا کہ ایرپا وار کونسل پر کیا گزر رہی ہے۔"

یہ اطلاع واقعی اہم تھی۔ بجلی بحال ہو بھی جاتی تو فون ناکارہ ہونے کی وجہ سے کسی سے کوئی رابطہ نہیں کیا جا سکتا تھا۔ اس صورتِ حال سے ہم سراسر فائدے میں تھے۔ اگلی صبح ہم ہوٹل سے روانہ ہو جاتے اور ان دونوں کو ہمارے بارے میں کسی کو باخبر کرنے کا موقع نہیں مل پاتا۔ اگلی رات کے اندھیرے میں سرحد پار کر لینے کے بعد ہم انہیں جل دے کر غائب ہو جاتے اور وہ محرومی کے عالم میں اپنے سر پیٹتے رہ جاتے۔

روشنی ہو جانے کے بعد لوگ کرسیوں پر بیٹھ گئے تھے لیکن ان کے خوف اور اضطراب میں کوئی کمی نہیں آئی تھی۔ اس بھیڑ میں کئی چہرے ایسے بھی تھے جو کوسٹر میں ہمارے ہم سفر نہیں تھے۔ میرا خیال تھا کہ وہ لوگ ہماری آمد سے قبل اس اقامتی ہوٹل میں مقیم رہے ہوں گے۔

آخر کار ہمیں سلطان شاہ اپنی طرف لوٹتا ہوا نظر آیا۔ ہوٹل کا منیجر اس کے ساتھ تھا۔ ایلین اور پیٹر بھی ان دونوں کے پیچھے پیچھے چلے آ رہے تھے۔ ان دونوں بدمعاشوں کو آتا ہوا دیکھ کر میرا ماتھا ٹھنک گیا۔

آنے والے خالی کرسیاں لے کر ہماری ہی میز کے گرد آ گئے۔ ہم نے پیچھے سرک کر راستہ بنا لیا۔

"اس بھیانک صورتِ حال کے بارے میں ہم بالکل اندھیرے

میں تھے۔" ایلین نے بیٹھتے ہی وضاحت پیش کر دی۔ "یہاں ساری گفتگو مقامی زبان میں ہو رہی ہے۔ ابھی سلطان نے ہمیں تھوڑی بہت معلومات فراہم کی ہیں۔ ہم مزید معلومات حاصل کرنے کی امید میں یہاں آئے ہیں۔ ویسے بھی ہم سب ایک ہی کشتی بلکہ کوسٹر کے سوار ہیں۔ مجھے یقین ہے کہ تم برا نہیں مانو گے۔" اس نے اپنے مدعا کے اظہار کے لئے بگڑی ہوئی اردو کے ساتھ ساتھ انگریزی بھی استعمال کی تھی۔

"اگر تم امید سے ہو تو یہ کون سا مہینہ ہے؟" زربا نے اسے گھورتے ہوئے خالص اردو میں پوچھا۔

"نواں!" ایلین نے حیرانی سے کہا "لیکن امید کا مہینے سے کیا تعلق ہے؟"

"کوئی امید سے ہو تو اس کی امید نویں مہینے سے پہلے بر نہیں آتی۔" زربا نے اتنی برجستگی سے جواب دیا کہ ہوٹل کا منیجر مضمحل اور پریشان ہونے کے باوجود بے ساختہ ہنس پڑا۔

"کمال ہے کہ تم لوگ ایسے سنگین ماحول میں بھی ایسا مذاق کر رہے ہو۔" یہ تعریفی لہجے میں بولا۔ پوری بات سمجھ میں آنے کے بعد ایلین بھی کھسیانے ہوئے انداز میں ہنسنے لگا اور تھوڑے فاصلے پر بیٹھے ہوئے خوف زدہ افغان یوں چونک کر اسے گھورنے لگے جیسے انہیں اس کے ذہنی توازن پر شبہ ہو رہا ہو۔

زربا نے فوراً ہی ایلین کو ٹوک دیا "اب یہ بات بند کرکے بیٹھو تاکہ ہم بات چیت کرکے موجودہ صورتِ حال کے بارے میں کوئی رائے قائم کر سکیں۔ ہمارے قرب و جوار میں بیٹھے ہوئے لوگ تمہیں حیرت اور غصے سے گھور رہے ہیں۔"

اس ہال میں چند مکس لیمپس کی روشنی پھیل جانے کے بعد باہر پھیلا ہوا اندھیرا کچھ زیادہ ہی گہرا اور دہشت ناک نظر آنے لگا تھا۔ رات کے مہیب سناٹے میں ابھرنے والی فائرنگ کی آوازیں بدستور فضا میں موت کے آسیبی نغموں کی طرح گونج رہی تھیں۔ ہماری میز کے گرد بیٹھے ہوئے افراد کے علاوہ بقیہ سب لوگ اس صورتِ حال سے فکرمند نظر آ رہے تھے۔

"وہ دھماکا کیسا تھا؟" جمود توڑنے کے لئے میں نے منیجر سے سوال کرنے میں پہل کی۔

"وہ کوئی بہت طاقتور بم تھا۔" منیجر سگریٹ کا ایک گہرا کش لینے کے بعد بولا "میرا خیال ہے کہ آج رات ایپا رار کونسل کو نشانہ بنایا گیا ہے۔ مزاحمت کرنے والے ایک مدت سے اس عمارت کے دشمن ہیں۔"

"میں کسی اور سے بھی یہی بات سن چکا ہوں۔" میں نے گہری دلچسپی کے ساتھ کہا "یہ ایپا رار کونسل کیا بلا ہے؟"

"اس کا اصل نام فرینڈ شپ ہاؤس ہے۔" منیجر نے اپنی کرسی میں پہلو بدلتے ہوئے کہا "وہ کئی ایکڑ رقبے پر پھیلی ہوئی عمارات پر مشتمل ہے۔ گڑبڑ شروع ہونے سے پہلے وہاں روسی قونصلیٹ کے ارکان رہا کرتے تھے۔ بعد میں وہاں ایپا رار کونسل کا مرکزی دفتر قائم کر دیا گیا۔ یہ کونسل اس علاقے میں جنگی کارروائیوں کو کنٹرول کرتی ہے۔ وہاں ہر وقت ہزار آٹھ سو روسی فوجی رہتے ہیں۔ شمال سے آنے والے روسی فوجی دستے چند روز تک وہاں آرام کرنے کے بعد اندرونی علاقوں کا رخ کرتے ہیں۔ وہاں کے سخت حفاظتی انتظامات کی وجہ سے آج تک کوئی تخریبی کارروائی کامیاب نہیں ہو سکی لیکن معلوم ہوتا ہے کہ آج مزاحم فوج کا وار کامیاب رہا ہے۔ روسی فوجی کاہل اور آرام طلب ہونے کے باوجود بہت تند مزاج ہیں۔ اس وقت وہ اپنے سامنے آنے والے ہر افغان کو بھون ڈالیں گے۔ اگر انہیں زیادہ نقصان پہنچا ہے تو جلال آباد کے باسیوں کے لئے آنے والے چند روز بہت بھاری ہوں گے۔ محض شبے کی بنا پر ہمارے بے شمار نوجوان مار دیئے جائیں گے۔"

"ایپا رار کونسل کو مقامی حکومت کے تابع ہونا چاہئے" اس پر روسی کیوں قابض ہیں؟"

منیجر تلخی سے ہنس پڑا اور کہنیوں کے بل میز پر جھک کر دھیمی آواز میں بولا "یہ سوال کسی اور سے نہ پوچھ بیٹھنا۔ ان الفاظ سے بغاوت کی بو آتی ہے۔ آج کل حکومت اور روسی طاقت کو ایک ہی سکے کے دو رخ قرار دیا جاتا ہے۔ موجودہ حکمرانوں کو روسی ٹینکوں اور توپوں کی پوری پشت پناہی حاصل ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ ہم یہاں پھنس کر رہ جائیں گے؟" پیٹر نے پرتشویش لہجے میں پوچھا۔ اس کی بگڑی ہوئی اردو میں انگریزی کے کسی لفظ کی ملاوٹ نہیں تھی "سنا ہے ہوٹل کے فون بھی ناکارہ ہو گئے ہیں۔"

"خدا کا شکر ادا کرو کہ صرف فون ہی خراب ہوئے ہیں جو دو چار روز میں بحال ہو جائیں گے۔" منیجر نے کہا "بعض علاقوں میں تو مہینوں سے شہری سہولتوں کی فراہمی کا سلسلہ منقطع ہے۔ آب رسانی اور گندے پانی کی نکاسی کے نظام تک تباہ ہو چکے ہیں اور لڑائی ختم ہونے سے پہلے ان کی مرمت کے کوئی آثار نہیں ہیں۔ روسی کتے رات بھر ٹینکوں پر سوار ہو کر شہر میں دندناتے رہیں گے۔ کچھ مکانوں کو روندیں گے، چند لڑکوں کے چیتھڑے اڑائیں گے، بہت سے لوگوں کو پکڑ کر اپنے ٹارچر سیل میں ڈال لیں گے۔ صبح تک بہت کچھ معمول پر آ جائے گا۔ کوئی اور غیر معمولی واقعہ پیش نہ آیا تو صبح تم لوگوں کی روانگی میں کوئی رکاوٹ پیش نہیں آئے گی مگر میری سمجھ میں نہیں آتا کہ یہ سب لوگ کب تک اس ہال میں بیٹھے رہیں گے۔"

"دوسرے کمروں کے مقابلے میں یہ روشن ہال زیادہ ڈراؤنا نہیں لگ رہا۔ اپنے خوف و ہراس پر قابو پانے کے بعد جب ان پر تھکن کا حملہ ہوگا تو یہ خود ہی اپنے بستروں کی راہ لیں گے۔" زربا نے بے پروائی سے کہا۔

پھر ہال میں یکلخت سناٹا چھا گیا اور فضا میں صرف چند مکس لیمپوں کی سرسراہٹوں کی گونج رہ گئی۔ باہر سے بھاری فوجی گاڑیوں کے انجنوں کی دہشت ناک گڑگڑاہٹ سنائی دینے لگی تھی۔ اس مہیب

مشینی شور کے ساتھ ہی خودکار ہتھیاروں سے فائرنگ کی آوازیں بھی قریب آنے لگی تھیں۔

"خدا خیر کرے!" منیجر ہولے سے بڑبڑایا۔ اس کی آنکھوں سے گہری تشویش جھلکنے لگی تھی۔ "معلوم ہوتا ہے کہ روسی بھیڑیے اپنے شکار پر نکل پڑے ہیں۔ وہ اسی طرح بھاری ہوائی فائرنگ کرکے دہشت پھیلاتے ہوئے آتے ہیں۔"

رفتہ رفتہ غضب ناک انجنوں کی غراہٹیں اور بھاری وزنی آہنی چینوں کی جھنجھناہٹیں اس قدر قریب آگئیں کہ ان کی گونج سے ہال کا فرش لرزنے لگا۔ سب متجسس اور خوف زدہ نگاہیں ان کھڑکیوں کی طرف اٹھ گئیں جن سے تاریک سڑک کا منظر صاف نظر آرہا تھا۔ اس وقت تک سڑک تاریک اور ویران پڑی ہوئی تھی۔

زیادہ دیر نہیں گزری تھی کہ تاریکی میں روشنی کی چادر دور تک پھیل گئی پھر تاریکی میں ایک تاریک ٹینک نمودار ہوا۔ ٹینک کے کسی حصے سے تیز روشنی خارج ہو رہی تھی۔ ہوٹل کی روشن کھڑکیوں کو دیکھ کر کسی فوجی نے فضا میں گولیوں کی باڑھ ماری۔ ٹینک اپنی آہنی زنجیر سے سڑک کو ادھیڑتا اور اچھلتا ہوا آگے بڑھتا چلا گیا۔ اس کے پیچھے کئی وزنی بکتر بند گاڑیاں تھیں۔ ان کی تمام روشنیاں گل تھیں۔ وہ سب گاڑیاں بس ٹینک کے پیچھے چلی جارہی تھیں۔ بکتر بند گاڑیوں کے پیچھے دو بڑے فوجی ٹرک تھے اور آخر میں ایک جیپ چلی آرہی تھی۔

اچانک ہی وہ کارواں رک گیا۔ اس وقت آخری جیپ ہوٹل کے سامنے تھی۔ جیپ اور ٹرکوں سے تنومند روبیلے فوجی نیچے کودے اور فضا ان کی دھواں دھار فائرنگ سے لرز اٹھی۔ وہ سب گولیاں برساتے ہوئے ہوٹل کی طرف بڑھے چلے آرہے تھے۔ لوگ سانس روک کر آنے والی بدقسمتی کا انتظار کرنے لگے۔

فائرنگ ختم ہوئی۔ فضا میں صرف وزنی فوجی جوتوں کی دھمک باقی رہ گئی۔ پھر ہوٹل کے دروازے پر دھماکا ہوا۔ دروازے کو نرمی اور شرافت سے کھولنے کے بجائے "نالیگانات" مار کر توڑ دیا گیا تھا۔ پھر روسی فوجی ہوٹل میں گھس آئے۔ ہال میں پھیلی ہوئی روشنی کی وجہ سے ان کو راستہ تلاش کرنے میں کوئی دشواری پیش نہیں آئی۔

آنے والے بیشتر فوجی روسی تھے۔ ان میں افسروں سے عام فوجی تک شامل تھے لیکن دو افسران واضح طور پر افغان نظر آرہے تھے۔ ان دونوں کے ہاتھوں میں بھرے ہوئے پسٹل موجود تھے جبکہ دوسرے فوجی خودکار رائفلوں اور ہلکی مشین گنوں سے لیس تھے۔ دونوں افغان فوجی افسروں نے ہال کے ابتدائی سرے پر رک کر لمحہ بھر ذرا سا توقف کیا پھر دونوں نے بیک وقت چھت کی طرف ایک ایک فائر کردیا۔ فائر کرتے ہی ان میں سے ایک نے کڑک کر کوئی حکم دیا۔

سب لوگ حبشی غلاموں کی طرح اپنے ہاتھ سروں سے بلند کرکے کھڑے ہوتے چلے گئے۔ منیجر کے ساتھ سلطان شاہ بھی ان میں شامل تھا۔ ان کی دیکھا دیکھی ہم لوگ بھی ہاتھ اٹھا کر کھڑے ہوگئے۔ فوجیوں نے تیزی کے ساتھ اندر داخل ہوکر میزوں کے درمیان پھیلنا شروع کردیا۔ ان کی اٹھتی ہوئی سفاک نگاہیں بہت بے رحمی سے ایک ایک فرد کا جائزہ لے رہی تھیں۔

تین روسی فوجیوں کی ایک ٹولی ہماری طرف آئی تو فضا میں ناگوار سی بُو پھیل گئی۔ ان کے شلجم کی طرح سفید مگر پچکے چہروں سے شقاوت برس رہی تھی۔ ان کی گردنوں اور کانوں پر جما ہوا میل دور ہی سے نظر آرہا تھا۔ پتا نہیں وہ کب سے نہیں نہائے تھے شاید اسی وجہ سے ان کی وردیوں اور جسم سے متعفن سی بُو آرہی تھی۔

انہوں نے اپنے سخت اور کھردرے ہاتھوں سے ہمارے جسموں کو اچھی طرح ٹٹول کر تلاشی لی۔ اس عمل سے عورتیں بھی گزریں لیکن یہ غنیمت تھا کہ عورتوں کے ساتھ وہ عمل ایک مشینی انداز میں کیا گیا اور ہم سب کو حالات کے جبر کے سامنے اسے برداشت کرنا پڑا۔ روسیوں کے خطرناک تیوروں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ جس کسی نے زبان کھولنے کی جرأت کی وہ بے رحمی سے اسے گھسیٹتے ہوئے اپنے ساتھ لے جائیں گے اور پھر شاید اس کا کوئی سراغ بھی نہ ملتا۔

ایک روسی نے بشیر کی تلاشی لینے کے بعد غرا کر کچھ کہا۔ بشیر کے خوف زدہ چہرے پر بے بسی لہرا کر رہ گئی۔ ہم سب کی طرح وہ بھی روسی زبان سے ناواقف معلوم ہوتا تھا۔ روسی نے جب اپنی بات دُہرائی تو بشیر نے بے ساختہ انگریزی میں ہکلانا شروع کردیا۔ اس موقع پر ہوٹل کے منیجر نے کھنکھار کر اپنا گلا صاف کیا اور رک رک کر کوئی اجنبی بولی بولنے لگا۔

روسی فوجیوں کو اس کی طرف متوجہ ہوتے دیکھ کر میں نے اندازہ لگایا کہ اس قسم کے واقعات سے عہدہ برآ ہونے کے لئے منیجر نے نظریۂ ضرورت کے تحت کچھ روسی زبان سیکھ لی تھی۔ بشیر کی گلوخلاصی ہوگئی۔ روسی منیجر سے بازپرس کرنے لگے۔ وہ بار بار اپنے ہونٹوں پر زبان پھیر کر دہشت زدہ انداز میں جواب دیتا رہا۔ پھر اچانک ہی فضا ایک دردناک چیخ سے لرز اٹھی۔

سب لوگ اپنی جگہوں پر کھڑے ہوئے تھے اس لئے فوری طور پر ہمیں اصل واقعے کا علم نہیں ہو سکا البتہ تواتر سے ابھرنے والی کرب انگیز چیخوں سے یہ اندازہ ضرور ہوگیا کہ کوئی بدنصیب ان وحشیوں کی درندگی کا نشانہ بن گیا تھا۔

چند ہی سیکنڈ میں وہ منظر بھی ہمارے سامنے آگیا۔ ہوٹل کا ایک لہولہان بیرا پناہ کے لئے میزوں کے درمیان راستہ پانے کی ناکام کوشش کررہا تھا اور کئی مسلح روسی اسے ٹھوکروں سے ادھیڑ رہے تھے۔ بیرے کے چہرے کا آدھا حصہ خون میں نہایا ہوا تھا۔ شاید اس کے چہرے کو کسی ٹھوس دستے سے زخمی کیا گیا تھا، جس کی وجہ سے اس کی شناخت تک دشوار ہوگئی تھی۔

منیجر نے وہ منظر دیکھ کر سختی سے اپنی آنکھیں بند کرلیں۔ ہمارے قریب کھڑے ہوئے روسی فوجیوں کی آنکھوں میں وحشیانہ مسرت ناچنے لگی اور وہ ہمیں بھول کر اسی بدنصیب بیرے کی طرف

ہو گئے۔

مجبور روسی زیادہ دیر تک مداخلت نہیں کر سکا۔ ایک روسی اسے بالوں سے پکڑ کر گھسیٹتا ہوا باہر لے جانے لگا۔

فوجیوں کی وہ ٹکڑی جتنی تیزی کے ساتھ ہال میں داخل ہوئی تھی اس سے کہیں زیادہ تیزی کے ساتھ باہر نکل گئی۔

میں تھکے ہوئے انداز میں اپنی کرسی پر گر گیا۔ دوسروں نے بھی میری تقلید کی لیکن ہال میں بہتیرے لوگ اسی انداز میں ہاتھ اٹھائے کھڑے رہے۔ روسیوں کے چلے جانے کے باوجود وہ ان کے خوف کے طلسم سے نہیں نکل سکے تھے۔

"میں اس لڑکے کی معصومیت کی قسم کھا سکتا ہوں۔" منیجر نے رندھی ہوئی سرگوشیانہ آواز میں کہا "وہ بے گناہ پکڑا گیا ہے۔ وہ تین یتیم بہنوں اور بیوہ ماں کا اکلوتا سہارا ہے۔ وہ کام کے علاوہ کسی چیز میں دلچسپی نہیں لیتا۔۔۔"

اس کی بات ادھوری رہ گئی۔ باہر ایک برسٹ فائر ہوا اور فضا ایک دلدوز مگر ادھوری انسانی چیخ سے لرز اٹھی۔ چیخ معدوم ہو گئی لیکن برسٹ چند ثانیوں تک جاری رہا شاید کسی مشتعل وحشی نے اپنا پورا میگزین بدنصیب قیدی کے خستہ و شکستہ جسم میں خالی کر دیا تھا۔

"ظالموں نے اسے مار دیا۔" منیجر کرب کے عالم میں کراہا "اب صبح تک اس کی لاش یوں ہی پڑی رہے گی۔"

اس قسم کے بہیمانہ واقعات ان لوگوں کے معمولات زندگی کا ایک حصہ بن چکے تھے اپنے تمام زخم و غصے کے باوجود وہ زیادہ دیر تک کسی ریکھ کو گلے لگائے رکھنے کے متحمل نہیں ہو سکتے تھے۔ اس لئے چند منٹ بعد ہی منیجر کے غم و اندوہ پر اس کے اپنے مسائل غالب آ گئے اور وہ حسرت بھری نظروں سے ہال کا جائزہ لیتا ہوا بولا "میری سمجھ میں نہیں آ رہا کہ میں انہیں کس طرح ان کے کمروں میں واپس بھیجوں؟ مجھے اور میرے آدمیوں کو آرام کی ضرورت ہے۔ ہم لوگ پتھر کے بتوں کی طرح ساری رات یوں ہی بیٹھے رہے تو کل دن بھر ہم کوئی کام نہیں کر سکیں گے۔" اس نے بے بسی سے اپنا سر ہتھیلیوں پر ٹکا لیا۔

"اندھیرے کمروں کے مقابلے میں یہ لوگ یہاں اطمینان محسوس کر رہے ہیں تو انہیں بیٹھا رہنے دو۔ تم جا کر آرام کرو۔" ربرا نے اسے مشورہ دیا "کمرے کی تنہائی کے مقابلے میں یہاں ایک دوسرے کو دیکھ کر لوگوں کو ڈھارس رہے گی۔"

"میں انہیں بتا چکا ہوں کہ میں نے ہر کمرے میں موم بتیوں کی وافر مقدار رکھوا دی ہے لیکن میری کوئی بات اثر نہیں کر رہی۔ تم یہاں کے حالات سے واقف نہیں ہو اس لئے ایسا مشورہ دے رہی ہو۔ جب تک اس ہال میں اندھیرا نہیں ہو گا۔ ادھر سے گزرنے والا ہر فوجی دستہ یہاں آتا رہے گا اور ہم بار بار ایک درد آمیز عذاب میں آتے رہیں گے۔" وہ مضطربانہ لہجے میں بولا مگر ربرا نے اس کی بات کاٹ دی۔

"یہاں کوئی چور، اچکا یا دہشت گرد نہیں ہے پھر بار بار چھاپہ کیوں ہوگی؟"

"جب انسانوں کے سر پر خون سوار ہو جائے تو انہیں اپنے سایوں پر بھی شبہ ہونے لگتا ہے۔ یہ فوجی جس عمارت میں بھی گھس جاتے ہیں وہاں سے خالی ہاتھ کبھی نہیں لوٹتے۔ وہاں فرشتے رہ رہے ہوں تو بھی یہ ایک آدھ کو پکڑ کر لے جاتے ہیں اور پھر وہ کبھی نظر نہیں آتے۔ میرا یہاں رہنا ضروری ہے کیونکہ میں تھوڑی بہت روسی زبان جانتا ہوں۔ انہیں اپنے کسی بے ہودہ سوال کا جواب نہیں ملا تو وہ مشتعل ہو کر میرے ہوٹل ہی کو تہہ و بالا کر ڈالیں گے۔"

اس کی مجبوریاں حقیقی اور قابل فہم تھیں۔ میں نے مستفسرانہ نگاہوں سے سلطان شاہ کی طرف دیکھا لیکن اس کے پاس بھی منیجر کے مسئلے کا کوئی حل نہیں تھا۔ اس مرحلے پر غزالہ اپنی کرسی چھوڑ کر اٹھ کھڑی ہوئی اور بولی "میرا خیال ہے کمروں کی طرف واپسی کے سلسلے میں ہمیں پہل کرنی چاہئے۔ ہم چھ افراد ہیں ہو سکتا ہے کہ ہماری تقلید میں دوسروں میں بھی واپسی کی تحریک پیدا ہو جائے۔" پھر وہ منیجر سے مخاطب ہو کر بولی "تم انہیں بتا دو کہ سڑک کے رخ پر واقع یہ ہال اسی طرح روشن اور آباد رہا تو پھر تھوڑی دیر بعد یہاں چھاپا پڑتا رہے گا۔ ضروری نہیں کہ ہر بار گیلے کے ستارے گردش میں آئیں۔ آنے والے فوجی کسی مہمان مرد یا عورت کو بھی اسی طرح پکڑ کر لے جا سکتے ہیں۔"

"کوشش کئے لیتا ہوں۔" منیجر نے بجھے دل سے کہا "شاید عورتوں کی گرفتاری کا ڈر کام کر جائے۔"

ہم چاروں وہاں سے اٹھ کر چل دیئے۔ ایلین اور ربرا نے بھی غزالہ کے مشورے کو قبول کر لیا تھا۔ ہال میں موجود لوگ گردنیں گھما گھما کر ہمیں دیکھ رہے تھے۔ ہمارے باہر نکلنے سے پہلے ہی منیجر نے بلند آواز میں اپنی تقریر شروع کر دی تھی۔

منیجر کے عملے کو ہنگامی حالات پر قابو پانے میں خاصی مہارت حاصل تھی کیونکہ اس بار زینے بالکل ہی تاریک نہیں تھے بلکہ بجلی کے خالی بلبوں کو مناسب مقامات پر آویزاں کر کے ان کے چبوتروں پر بڑی بڑی موم بتیاں روشن کر دی گئی تھیں۔ گھور اندھیرے میں وہ زرد اور ناکافی روشنی بھی بہت غنیمت معلوم ہو رہی تھی۔

ہم آخری زینے پر تھے کہ پیچھے کسی کے تیز قدموں کی آہٹ سنائی دی۔ میں نے مڑ کر دیکھا تو چونک پڑا۔ وہ ہماری کوسٹر کا ڈرائیور روشن خان تھا۔ اس کے تیوروں سے برہمی متر شح ہو رہی تھی۔ تیزی کے ساتھ درمیانی فاصلہ طے کرنے کے بعد وہ راہداری میں ایلین کے ساتھ ہو لیا۔

"کیا بات ہے؟ تم جلدی میں نظر آ رہے ہو؟" ایلین نے اپنی شکستہ اردو میں سخت لہجے میں کہا۔

"کمرے میں چل کر تم سے بات کرنی ہے۔" روشن خان نے بگڑے ہوئے لہجے میں جواب دیا۔

ان دونوں کے درمیان مزید کوئی بات نہیں ہوئی لیکن میں نے اندازہ لگالیا کہ حالات میری توقع کے مطابق جارہے تھے۔ ہماری گفتگو ریکارڈ کرنے کی ناکام کوشش کرنے والے بیرے نے غالباً روشن خان سے وہی کچھ کہا تھا جو اسے بتایا گیا تھا۔ روشن خان کو یہ شبہ ہونا یقینی تھا کہ ویٹر کے ٹی پاٹ سے کیسٹ ریکارڈر ان ہی میں سے کسی نے اڑایا ہے۔ شاید روشن خان ان سے اسی معاملے پر بات کرنے آیا تھا۔

ہم لوگ ایک ہی کمرے کا دروازہ کھول کر اندر داخل ہو گئے وہ تینوں ہم روشن راہداری میں آگے بڑھتے چلے گئے۔

"روشن خان غصے میں تھا۔ شاید تم ان میں پھوٹ ڈلوانے میں کامیاب ہو گئے ہو۔" کمرے میں بیڈ سائیڈ ٹیبل پر رکھی ہوئی ایک موم بتی روشن کرنے کے بعد سلطان شاد نے کہا "لیکن اس سے ہمیں کوئی فائدہ نہیں ہوگا۔"

"ہمیں فائدہ ہو یا نہ ہو انہیں تو نقصان پہنچے گا!" غزالہ نے ہنس کر کہا۔

اس وقت رات کے ڈھائی بج رہے تھے۔ ہم نے فیصلہ کیا کہ رات کا باقی حصہ جاگ کر ہی بسر کیا جائے تاکہ ہم ایک دوسرے کی دیکھ بھال کر سکیں۔ عورتوں کو بستر دے دیا گیا۔ سلطان شاد فرش پر کمبل بچھا کر دراز ہو گیا۔ وہ اپنی ضرورت کے لئے برابر والے کمرے سے کمبل، تکیے اور بستر کی چادر تک وہیں لے آیا تھا۔ میرے حصے میں کمرے کا واحد صوفہ آیا جو لمبائی میں میرے قد سے چھوٹا ہونے کے باوجود آرام دہ تھا۔

مجھے کچھ علم نہیں کہ باتیں کرتے ہوئے کس وقت میری آنکھ لگی۔ ہاں اتنا ضرور یاد ہے کہ تقریباً ایک ڈیڑھ گھنٹے کے تسلسل کے بعد فائرنگ ختم ہو گئی تھی۔ بس رک رک کر ٹکے سے گولیاں چلنے کی آوازیں سنائی دے رہی تھیں۔

صبح دس بجے مجھے جھنجوڑ کر بیدار کیا گیا کیونکہ بارہ بجے کوسٹر کو غزنی ہوٹل سے روانہ ہونا تھا۔

میں ہاتھ منہ دھو کر تیار ہوا تو سلطان شاد نے خوش خبری سنائی کہ البن اور ریمبر کے چہروں کا حال بگڑا ہوا تھا۔ ان دونوں کے چہروں پر شدید ضربات کے نمایاں نشان موجود تھے جب کہ البن کے چہرے پر ایک زخم بھی موجود تھا۔ اپنی مزاج پرسی کرنے والوں کو وہ بتاتے پھر رہے تھے کہ رات کے اندھیرے میں وہ غلط فہمی کی بنا پر آپس میں لڑ پڑے تھے۔ ایک دوسرے کی خاصی ٹھکائی کرنے کے بعد نیند کا خمار دور ہوا تو وہ دونوں اس حال کو پہنچ چکے تھے۔ شاید دوسروں نے اس بے سروپا کہانی پر یقین کر لیا ہو لیکن ہم سب کو پورا یقین تھا کہ پچھلی رات روشن خان ان لوگوں سے لڑا ہوگا اور اسی نے ان دونوں کی مرمت کی ہوگی۔ جسمانی طور پر وہ ان دونوں سے بہت بھاری اور توانا تھا۔

دن کے اجالے میں خوف، دہشت اور تشویش کے اثرات کافی حد تک معدوم ہو چکے تھے۔ ہوٹل میں معمول کی سرگرمیاں جاری تھیں اور پچھلی رات کے واقعات ایک بھیانک خواب کی صورت میں یاد رہ گئے تھے۔ مجھے بے اختیار دور کہا وتیں یاد آنے لگیں جن میں سورج کو امید، زندگی اور خوش حالی کا پیغام بر قرار دیا جاتا ہے۔ رات کا اندھیرا جہاں لاکھوں جرائم اور گناہوں کی پردہ پوشی کرتا ہے وہیں ڈر، خوف اور دہشت کے ان بھیانک تخیلات کو بھی جنم دیتا ہے جو کمزور انسانوں کی شخصیت کو بری طرح تباہ کر کے مسخ کر دیتا ہے اور جب رات کا اندھیرا اجالے کی بانہوں میں سسک سسک کر دم توڑنے لگتا ہے تو بڑھتے ہوئے اجالے کے ساتھ، رات کے لرزہ خیز تصورات خود بخود معدوم ہونے لگتے ہیں اور کمزور ترین انسانوں میں بھی حالات سے لڑنے اور زندہ رہنے کا کچھ نہ کچھ حوصلہ بیدار ہو جاتا ہے۔

ہمارے پاس کوئی سازوسامان نہیں تھا۔ ہم آخری بار اپنے کمرے کا ناقدانہ جائزہ لے کر باہر نکل آئے۔ اس وقت کوسٹر کے تقریباً سارے ہی مسافر ہال میں موجود تھے۔ ان ہی کے درمیان البن اور ریمبر بھی نظر آ رہے تھے۔ ان دونوں کے چہروں پر مضحکہ خیز ورم اور نیل کے نشانات نمایاں تھے۔ البن کے بائیں رخسار کی ہڈی پر زخم نظر آ رہا تھا جس پر خون جما ہوا تھا۔ میں نے دور ہی سے ان کی طرف ہاتھ لہرایا تو البن کے متورم ہونٹ عجیب انداز میں پھیل گئے۔ شاید وہ اس کی بدلی ہوئی جوابی مسکراہٹ کا نیا انداز تھا۔

"میں شرط لگا سکتا ہوں کہ اس ہارر دھاڑ میں روشن خان بھی ٹوٹ پھوٹ کا شکار ہوا ہوگا۔" ناشتہ آ جانے کے بعد میں نے ویرا سے کہا "مجھے افسوس ہے کہ ہمیں یہ دلچسپ نظارہ دیکھنے کا موقع نہیں مل سکا۔"

"تم ہر بات اپنے ذوق سے کہہ دیتے ہو جیسے تمہارے پاس کوئی طلسمی آنکھ ہے جو وقت اور ماحول کے دبیز پردوں کے اس پار بھی دیکھ سکتی ہے۔" ویرا نے میرے پُراعتماد لہجے سے چڑ کر کہا "روشن خان لمبا چوڑا اور ان دونوں سے کہیں زیادہ طاقت ور ہے۔ ہو سکتا ہے کہ یہ اسے ہاتھ بھی نہ لگا پائے ہوں۔"

"دیکھتی جاؤ۔" میں نے اسے سلگانے والی مسکراہٹ کے ساتھ کہا "تم بھول رہی ہو کہ میرے پاس سطور آئی ہے جو کسی طلسمی آنکھ سے کم نہیں ہے۔ روشن خان یہاں نظر نہیں آ رہا لیکن کوسٹر میں موجود ہوگا۔ تم دیکھ لینا کہ میرا اندازہ سو فیصد درست ثابت ہوگا۔ مجھے حیرت ہے کہ بعض اوقات تم میری ضد میں آ کر سامنے کی باتوں کو ماننے سے انکار کر دیتی ہو۔"

"مجھے تمہاری فضول آرائیوں سے کوئی دلچسپی نہیں ہے۔" وہ برا سا منہ بنا کر بولی "اور اب تم اقرار کر رہے ہو کہ سطور آئی تمہارے پاس ہے جب میں نے اس کی واپسی کا مطالبہ کیا تھا تو تم صاف مکر گئے تھے۔"

"اس وقت کی بات اور تھی۔" میں نے ہنس کر کہا "تم میری دوست ہونے کے بجائے جی لائبز کی نمائندگی کر رہی تھیں پھر بھی میں نے دو میں سے ایک سطور آئی تمہیں لوٹا دی تھی۔ میرے حساب سے تم اس وقت دو سطور آئیز پر قابض ہو جبکہ میرے پاس

صرف ایک سلور آئی ہے جو میں نے کسی آڑے وقت کے لئے رکھی ہوئی ہے۔"

"وہ رفت گئے جب خلیل خان فاختہ اڑایا کرتے تھے۔" زریا نے اردو کے ایک مستند محاورے پر برجستہ تصرف کرکے مجھے حیران کردیا "اب تم سلور آئی استعمال کرکے آئی مین کا روپ نہیں دھار سکتے۔ تمہاری یہ حرکتیں اسی وقت کامیاب تھیں جب تم گمنام تھے۔ اب ٹی میں تم شیطان کی طرح مشہور ہوچکے ہو۔"

"کامیابی اور ناکامی کا دارومدار حالات پر ہے۔ جب تک سلور آئی میرے قبضے میں ہے میں آئی مین بننے کی کوشش ضرور کرسکتا ہوں۔ تم میرا یہ حق نہیں چھین سکتیں۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔

"بار بار سلور آئی کا ذکر کرکے میرا خون نہ جلاؤ۔" زریا بگڑ کے بولی "مشکار اریلی کے سردار صبغت اللہ نے بہت سوچ سمجھ کر تم کو عظیم الشان جھوٹے کا خطاب دیا تھا۔ اگر میں نے اس وقت تمہارے جھوٹ پر یقین نہ کیا ہوتا تو آج تم کو باغی بنانے کا موقع نہیں مل سکتا تھا۔"

"چھوڑو اب پرانی باتیں یاد کرکے اپنا خون نہ جلاؤ۔" میں نے اس کے شانے پر ہاتھ مار کر کہا "سانپ گزر جانے کے بعد لکیر پیٹنے سے کچھ حاصل نہیں ہوتا۔ اپنے ہی بال نوچنے ہوتے ہیں۔"

ناشتے سے فارغ ہونے کے بعد میں کسی سے کچھ کہے بغیر اپنی جگہ چھوڑ کر اس میز کی طرف چل دیا جس پر ایلین اور پیٹر بیٹھے ہوئے تھے۔ وہ دونوں ہم لوگوں سے غافل نہیں تھے اس لئے وہ میرے پہنچنے سے پہلے ہی میرے استقبال کے لئے تیار ہوگئے۔ میں وہاں پہنچتے ہی ایک خالی کرسی لے کر پیٹر کے برابر بیٹھ گیا اور متاسفانہ انداز میں اس کے چہرے کا جائزہ لینے لگا۔ اس کا داہنا جبڑا کافی ورم زدہ تھا۔ داہنی آنکھ کا نچلا حصہ بھی سوج کر نیلا ہو رہا تھا۔ سوجن کی وجہ سے اس کی داہنی آنکھ تقریباً بند ہوکر رہ گئی تھی۔ میں نے ہمدردانہ لہجے میں کہا "مجھے تمہاری قابل رحم حالت دیکھ کر اس مردود پر سخت غصہ آرہا ہے۔"

"تم کس مردود کی بات کررہے ہو؟" میری بات سنتے ہی وہ بھڑک اٹھا "ہم دونوں غلط فہمی میں ایک دوسرے سے لڑپڑے تھے۔ صبح سے یہ بات بار بار دہرا کر میرے جبڑوں میں درد ہونے لگا ہے۔"

میں نے تعجبی انداز میں اپنے سر کو جنبش دیتے ہوئے کہا "ہونا ہی چاہئے۔ تمہارے جبڑے پر بھی سخت چوٹیں آئی ہیں۔ میرا خیال ہے کہ وہ لوگوں میں خواہ مخواہ شیخیاں بگھارتا پھر رہا ہے۔"

اس کے صبر کا پیمانہ لبریز ہوگیا اور وہ میری بات پوری ہونے سے پہلے ہی برس پڑا "تم بار بار کس کا ذکر کررہے ہو؟ وہ ہمارے بارے میں کیا بکواس کرتا پھر رہا ہے؟"

"پیٹر! کھوپڑی ٹھنڈی رکھو!" ایلین نے سرد لہجے میں اسے انگریزی میں تنبیہ کی "شور مچا کر بلاوجہ خود کو تماشا نہ بناؤ۔ یہ جاننے کی کوشش کرو کہ ڈیلی کیا کہہ رہا ہے۔"

"میرا نام ڈیلی نہیں ڈنور ہے۔" میں نے اس بار انگریزی زبان میں احتجاج کیا اور کرسی سے اٹھ کھڑا ہوا۔

"بیٹھو بیٹھو!" پیٹر میرا ہاتھ تھام کر اضطراری لہجے میں بولا "مجھے یہ بتاؤ کہ تم کس کی بات کررہے تھے؟"

"روشن خان کہتا پھر رہا ہے کہ اس نے تم دونوں کی ٹھکائی کی ہے۔" میں نے سادگی سے کہہ ڈالا۔

"وہ بکواس کرتا ہے۔" ایلین دانت پیس کر غرایا "یہ درست ہے کہ اس کے اور ہمارے درمیان غلط فہمی پیدا ہوگئی تھی لیکن ہم نے اسے اس بات کی تشہیر سے منع کیا تھا۔ معلوم ہوتا ہے کہ ہزہ سرائی کے شوق میں وہ اپنی زبان پر قابو نہیں رکھ سکا۔"

"اس کتیا کے بچے نے تم سے اور کیا کہا ہے؟" پیٹر نے غصے سے مٹھیاں بھینچ کر پوچھا۔

"اس نے مجھ سے تو کچھ بھی نہیں کہا۔" میں نے ان سے اعتراف کرانے کے بعد ہی پھرتی سے بات بدل دی "میں سنی سنائی بات دہرا رہا تھا۔ دو بیرے تمہارے اور روشن خان کے جھگڑے کی باتیں کررہے تھے وہ میرے کان میں پڑگئی تھیں۔"

پیٹر کا چہرہ سرخ ہوگیا۔ وہ غصے سے کانپتی ہوئی آواز میں بولا "میں روشن خان کو بتادوں گا کہ تم اس پر دعدہ خلافی کا الزام لگانے پھر رہے ہو۔ وہ زرد ہی تم سے نمٹ لے گا۔ وہ بہت جھگڑالو اور بدتمیز آدمی ہے۔ تمہاری پڑیاں توڑ کر رکھ دے گا۔"

"اس کے غصے اور طاقت کا اندازہ تو تمہاری بگڑی ہوئی صورتوں سے ہو رہا ہے۔" میں نے استہزائیہ انداز میں کہا "لیکن تم اسے میرے خلاف بھڑکانے میں کامیاب نہیں ہوسکو گے۔ میں اس سے کہہ دوں گا کہ کیسٹ ریکارڈر پر ہونے والے جھگڑے کے بارے میں تم نے خود ہی مجھے بتایا تھا اور اب روشن خان سے بدلہ لینے کے لئے اسے ہم لوگوں سے لڑوانا چاہتے ہو۔"

میری زبان سے کیسٹ ریکارڈر کا نام سنتے ہی وہ یوں اچھل پڑے جیسے انہیں کوئی بجلی کا جھٹکا لگا ہو۔ پھر ایلین نے میری طرف جھک کر خوشامدانہ لہجے میں پوچھا "سچ سچ بتاؤ کہ تمہیں کیسٹ ریکارڈر کے بارے میں کس نے بتایا؟"

"بے سود ہے۔" میں نے منہ بنا کر کہا "اگر میں کہوں کہ میں نے یہ بات بھی ان بیروں سے سنی تھی تو تم اعتبار نہیں کرو گے۔"

"کیسٹ ریکارڈر کا معاملہ بہت خفیہ تھا۔" وہ بولا "اس کا حوالہ دے کر تم نے ثابت کردیا ہے کہ تم جھوٹ نہیں بول رہے۔ روشن خان نے یقیناً ہم سے بدعہدی کی ہے۔ کیا تم ان بیروں کو شناخت کرسکتے ہو جو اس بارے میں باتیں کررہے تھے؟"

"مشکل ہوگا لیکن ناممکن نہیں ہے۔" میں نے سنجیدگی سے کہا "تم انہیں پہچان بھی لو تو کیا کرلو گے؟"

وہ سوچ میں پڑگیا اور قدرے توقف کے بعد بولا "تم ٹھیک"

رہے ہو۔ کیا تمہیں اس کیسٹ ریکارڈر کی نوعیت کے بارے میں کوئی بات معلوم ہوئی تھی؟"

میں نے نفی سے انکار میں سر ہلا دیا "میرا اندازہ تھا کہ روشن لاقلی کمپنی کیسٹ ریکارڈر چوری ہو گیا ہے جس کے بارے میں وہ تم دونوں پر شبہ کر رہا ہے۔ جنگ سے اکتائے ہوئے افغان گانے سننے کے بہت شوقین ہوتے ہیں۔"

میری طرف سے لاعلمی کے اظہار پر ان دونوں کے چہروں سے اطمینان جھلکنے لگا پھر ایلین بولا "رات کو مار کٹائی کے بعد ہم نے اسے اپنے تھیلوں کی تلاشی تک دے ڈالی تھی اور ہمارے درمیان سمجھوتا ہو گیا تھا کہ باہمی اختلاف کی کہانی زبان پر نہیں لائیں گے مگر یہ افغان بالکل ناقابل اعتبار ہوتے ہیں۔ دیکھو کہ اس نے بات پھیلا ہی دی۔ اب تم اس بات کا چرچا نہ کرنا۔ ہمارے درمیان جو کوئی بدمزگی پیدا ہوئی تو وہ طورخم کے بجائے جلال آباد کی طرف چل دے گا اور ہمیں بھاری مالی نقصان اٹھانا پڑے گا۔ مسافر بھی اپنے وقت کی بربادی پر ہنگامہ کھڑا کر دیں گے۔"

"تم فکر نہ کرو۔" میں نے دوستانہ لہجے میں کہا "ہمیں بھی سرحد پار پہنچنے کی عجلت ہے۔ میں اپنی زبان بند رکھوں گا لیکن تم یہ تو بتاؤ کہ اس کیسٹ ریکارڈر میں کیا خاص بات تھی کہ اس کے لئے روشن خان لڑنے مرنے پر آمادہ ہو گیا۔"

"رات کو روشن خان کے آنے تک ہمیں اس قضیے کے بارے میں کچھ معلوم نہیں تھا۔" چند ثانیوں تک سوچنے کے بعد ایلین بتانے لگا "بات ریکارڈر کی نہیں" اس کیسٹ کی تھی جو اس میں موجود تھا۔ روشن خان کا دعویٰ تھا کہ اس کیسٹ میں اہم معلومات تھیں جو ہمارے لئے بیش قیمت ثابت ہو سکتی تھیں۔ وہ بھاری معاوضہ لے کر وہ کیسٹ ہمیں فروخت کرنا چاہتا تھا۔ پھر وہ کیسٹ اپنے ریکارڈر سمیت غائب ہو گیا۔ کسی وجہ سے روشن خان کو یہ وہم ہو گیا کہ ہم نے موقع پا کر وہ کیسٹ چرا لیا ہے اور وہ ہم سے لڑنے کے لئے آ پہنچا۔ وہ اپنے مفروضہ نقصان پر آتش زیر پا ہو رہا تھا ہم نے بھی اس کی خاصی درگت بنائی تھی۔"

اس نے پوری کہانی سناتے ہوئے یہ بات بہت خوب صورتی سے چھپائی تھی کہ اس کیسٹ میں ہم لوگوں کی آوازیں محفوظ کی گئی تھیں۔ میں نے بھی اس بارے میں کسی تجسس کا مظاہرہ نہیں کیا۔ میرا مقصد صرف اتنا تھا کہ ان سے جھگڑے کے حقائق کا اعتراف کرالوں اور میں اپنی اس کوشش میں پوری طرح کامیاب رہا تھا۔ میں اپنی سیٹ پر لوٹ آیا۔

تھوڑی دیر بعد ہم بس میں سوار ہونے کے لئے اٹھے تو ورا بدستور یہ جاننے پر مصر تھی کہ ایلین اور پیٹر سے میری کیا گفتگو ہوئی تھی لیکن میں نے مسلسل چپ سادھ رکھی تھی۔ میں اسے نہیں بتانا چاہ رہا تھا کہ ان دونوں نے مجھ سے کیا انکشافات کئے تھے۔ راستے کی چھیڑ چھاڑ کے لئے وہ موضوع خاصا دلچسپ ثابت ہو سکتا تھا۔

باہر کو سفر کا آغاز اشارت تھا۔ ہوٹل کے سامنے والی فٹ پاتھ پر جمے ہوئے خون کا ایک بہت بڑا دھبا دور ہی سے نمایاں نظر آ رہا تھا۔ شاید رات کو مارے جانے والے بیرے کی لاش وہاں سے اٹھائی گئی تھی اور راہ گیر احتراماً اس خون آلود حصے سے بچ کر گزر رہے تھے۔ روشن خان اپنی کوسٹر کی اوٹ میں اگلے پہیے پر پیر ٹکائے چند ساتھیوں کے ساتھ باتیں کر رہا تھا۔ میرے لئے دلچسپ بات یہ تھی کہ اس کے چہرے پر بھی کئی خراشیں نظر آ رہی تھیں۔ مار کھانے کے بعد گو اس کے خدوخال بگڑے نہیں تھے مگر وہ بالکل ہی محفوظ و مامون نہیں رہا تھا۔ گوروں نے اپنی جسمانی کمتری کے باوجود اسے چرکے لگائے تھے۔

ورا نے روشن خان کو کن انکھیوں سے دیکھ لیا تھا لیکن بالکل انجان بنی رہی۔ میں اس کی مکاری پر دل ہی دل میں مسکرا رہا تھا۔ چند منٹ بعد سفر کا آغاز ہوا تو وہ اپنی اداکاری جاری نہیں رکھ سکی تھی۔

ہوٹل کے سامنے والی سڑک کی حالت بہت ابتر تھی لیکن اس میں تازہ ادھڑی ہوئی دو پٹیاں نمایاں تھیں جو پچھلی رات گشت پر نکلنے والے ٹینک کی چوڑی چوڑی آہنی زنجیروں نے بنائی تھیں۔ مسافروں کی گنتی کے بعد ایلین نے ڈرائیور کو آواز دی۔ وہ اپنی نشست پر آیا اور کوسٹر نے پچکے ہوئے اپنی جگہ چھوڑ دی۔

میری اور ورا کی نظریں چار ہوئیں تو میں اپنی بے ساختہ مسکراہٹ پر قابو نہیں رکھ سکا۔

"بلاوجہ اترانے کی ضرورت نہیں۔" وہ کسی تمہید کے بغیر غرائی "آدمی مسلسل قیاس آرائیاں کرتا رہے تو ہزار میں سے ایک تو وہ بات درست نکل ہی آتی ہے۔ اپنی الل ٹپ باتوں پر تم کوئی کریڈٹ نہیں لے سکتے۔"

ایلین نے اپنی عینک کو مجروح ناک کے سرے پر سرکا کر بغور میری طرف دیکھا اور حیرت سے بولا "کمال ہے تم دونوں میں تکرار ہو رہی ہے میرا خیال تھا کہ تم چاروں آنکھیں بند کر کے ایک دوسرے کی تائید کرنے کے عادی ہو۔"

"تکرار دو طرفہ ہوتی ہے۔ تم دیکھ رہے ہو کہ میں خاموش ہوں اور ورا بول رہی ہے۔ اس لئے اسے تکرار نہیں" ڈانٹ پھٹکار کہتے ہیں۔ ہماری طرف کے مرد ایسی باتیں سننے کے عادی ہوتے ہیں۔"

وہ کچھ نہ سمجھنے والے انداز میں اپنا سر جھٹک کر رہ گیا۔ اسی وقت پیٹر ڈرائیور سے مخاطب ہوا "ذرا کوسٹر اس طرف سے نکال لو جدھر پچھلی رات ہم پھنسا تھا سب لوگ اپنی آنکھوں سے تباہی کا منظر دیکھ لیں گے۔"

ڈرائیور نے مڑ کر اس کی طرف دیکھا لیکن منہ سے کچھ نہیں بولا۔

"ارے" تمہارے چہرے پر چوٹوں کے نشان کیسے ہیں؟" ورا کو ڈرائیور سے سوال کرنے کا موقع مل گیا۔

"معمولی چوٹیں ہیں۔" ڈرائیور رہا نہیں، بادل ناخواستہ بولا "اندھیرے میں سیڑھیوں پر سے پھسل گیا تھا۔"

"خدا رحم کرے۔ پچھلی رات کے اندھیرے میں عجیب اتفاقات رونما ہوئے ہیں۔" ویرا خود کلامی کے انداز میں بڑبڑائی "دو آپس میں لڑ پڑے، تیسرا سیڑھیوں پر سے پھسل گیا۔ چوتھا فوجیوں کے ہاتھوں مارا گیا۔ اب دیکھو کس کی باری آتی ہے۔"

کوئی کچھ نہ بولا۔ کوسٹر چلتی رہی۔ ہیڈ کی ہدایت کے بعد اس کا رخ گلیوں اور نسبتاً تنگ سڑکوں کی طرف تھا۔ ان راستوں پر جابجا مقامیوں کی ٹولیاں جمع تھیں۔ لوگ جنگ و جدل کے سائے میں زندگی گزارنے کے باوجود، اچانک رونما ہونے والی تخریبی اور دہشت گردی کی کارروائیوں کے عادی نہیں ہوسکے تھے اور غالباً پچھلی رات کے دھماکے پر اپنے ردعمل کا اظہار کر رہے تھے۔

آخر کار کوسٹر ایک چوڑی سڑک پر پہنچی تو آگے راستہ بند تھا۔ وہاں فوجی گاڑیاں کھڑی کردی گئی تھیں اور مسلح فوجیوں کی بھاری نفری پہرے پر مامور تھی۔ اس بند راستے سے آگے متعدد عمارات کے درمیان ایک گری ہوئی عمارت کا ملبہ نظر آرہا تھا جس کے کئی حصوں سے دھوئیں کے گہرے بادل اٹھ رہے تھے۔

کوسٹر تیزی سے دائیں طرف گھوم گئی۔ ہمیں تباہ شدہ عمارت کا گہرا جائزہ لینے کا موقع نہیں مل سکا کیونکہ کوسٹر کا رخ بدلتے ہی تباہ شدہ عمارت دوسری تعمیرات کی اوٹ میں چھپ گئی۔

"فیجر ٹھیک کہہ رہا تھا۔" ایلین نے انگریزی میں مجھے آگاہ کیا "آج کے کابل ٹائمز نے رات کے دھماکے کی تفصیلی خبر چھاپی ہے۔ بم سے فرینڈ شپ ہاؤس کا مرکزی بلاک مکمل طور پر تباہ ہوا ہے۔ سرکاری طور پر کسی جانی نقصان کا اعتراف نہیں کیا گیا لیکن عینی شاہدین کے مطابق کم از کم دو سو روسی فوجی جو اس بلاک میں مقیم تھے ہلاک اور زخمی ہوگئے ہیں۔ رات بھر ایمبولینسیں خاموشی سے زخمیوں اور لاشوں کو ڈھوتی رہیں۔ فرینڈ شپ ہاؤس کے احاطے سے ملحق گرڈ اسٹیشن کی تنصیبات تباہ ہوئی ہیں اور اس سے منسلک سات سب اسٹیشن بند ہوگئے ہیں جس کی وجہ سے نصف جلال آباد تاریک پڑا ہوا ہے۔"

ایلین کی زبانی یہ تفصیلات سن کر مجھے اپنے اوپر غصہ آیا کہ میں نے خود کسی اخبار کے حصول کی کوشش کیوں نہیں کی۔ ہم اس شہر میں مسافر اور رات بھر کے مہمان تھے اس لئے لاشعوری طور پر ہم مقامی حالات سے کوئی جذباتی وابستگی نہیں رکھتے تھے اسی وجہ سے کسی نے اخبارات وغیرہ کے حصول کی کوشش نہیں کی تھی۔ زیادہ حیران کن بات یہ تھی کہ کوسٹر کے کسی بھی مسافر کے پاس کوئی اخبار نظر نہیں آرہا تھا۔ دوسرے مسافروں کا ردعمل بھی ہم سے ملتا جلتا ہی تھا۔

"دھماکے کے بعد روسیوں کی پھیلائی ہوئی دہشت گردی کے بارے میں کابل ٹائمز کی کیا رائے ہے؟" ویرا نے پوچھا۔

"اس کا کوئی ذکر نہیں تھا۔ مجھے حیرت ہے کہ اخبار نے جشم دید گواہوں کے حوالے سے دو سو روسی فوجیوں کے ہلاک یا مجروح ہونے کا ذکر کردیا ورنہ میں نے سنا ہے کہ روسی اپنی ناکامیوں کی ہر خبر کو سختی سے دبا دیتے ہیں تاکہ ان کے فوجیوں کا مورال بلند رہے۔ کسی اعلیٰ مقصد کے بغیر لڑنے والوں میں یہی کمزوری ہوتی ہے کہ وہ ناگہانی موت سے خوف زدہ رہتے ہیں۔" ایلین نے اطمینان سے کہا "مجھے اس سرزمین پر روسیوں کا انجام زیادہ خوشگوار نظر نہیں آتا۔"

"ان کا انجام جو بھی ہو، یہاں رہنے والے برسوں اپنے زخموں کو سہلاتے رہیں گے۔" میں نے کہا۔

"باغیوں کی لڑائی میں حصہ لینے والے جنگجو اسی طرح ہوا کرتے ہیں۔" ایلین نے بے نیازی سے جواب دیا "افغانوں نے روس کے خلاف، امریکیوں کو اپنی زمین استعمال کرنے کی اجازت دے کر ایک لمبی تباہی کو دعوت دی ہے۔"

"لیکن مجھے تو ابھی تک یہاں کوئی امریکی نظر نہیں آیا۔" ویرا نے سپاٹ لہجے میں کہا۔

"یہاں امریکی فوجی نہیں، ان کا سرمایہ اور ہتھیار لڑ رہے ہیں۔" سیاست پر ایلین کی گہری نظر تھی "امریکی ایجنٹ یہاں امدادی اور رفاہی تنظیموں کی آڑ میں جنگ کو کنٹرول کر رہے ہیں۔ جنگی زخمیوں کی دیکھ بھال کے پروجیکٹ میں بظاہر بے ضرر سے دو چار امریکی مشنری نظر آئیں گے لیکن درحقیقت وہ سب پینٹاگون یا سی آئی اے کے تنخواہ دار ہیں۔"

"سیاست کے علاوہ کوئی اور بات کرو۔" میں نے اس کی بات کاٹ دی "پرانے زخموں کو کریدنے سے اذیت کے سوا کچھ حاصل نہیں ہوتا۔ یہ دیکھو، ہماری داہنی سمت پر کس قدر حسین اور سرسبز باغ ہے۔ جلال آباد والے خوش نصیب ہیں کہ جنگ نے ابھی تک ان کے خوب صورت باغوں کو نہیں اجاڑا ہے۔ مایوسی کے گھور اندھیرے میں زندہ رہنے کے لئے انسان کو امید کی ہر کرن کی طرف لپکنا چاہئے بالکل اسی طرح جیسے ہم پچھلی رات موم بتیوں پر جھپٹ رہے تھے۔"

"اب امید کا نام لیتے ہوئے ڈر لگتا ہے۔" ویرا فوراً تو سہمے کا حوالہ دے بیٹھی گی۔" ایلین میرے اعتراض پر بے مزہ ہونے کے بجائے، خوش طبعی کے مظاہرے پر مائل ہوگیا۔ ہیڈ اپنی جگہ چھوڑ کر ڈرائیور اور کلینر کے قریب انجن کے ڈھکنے پر جا بیٹھا تھا۔

میری معلومات کے مطابق جلال آباد سے طورخم تک کا راستہ بہت خطرناک تھا نہ زیادہ طویل۔ میرے لئے یہ بات ناقابل فہم تھی کہ سو میل سے بھی کم مسافت طے کرنے کے لئے ہم بارہ بجے کیوں نکل کھڑے ہوئے تھے جب کہ سرحد عبور کرنے کے لئے ہمیں ہر حال میں اندھیرا گہرا ہونے کا انتظار کرنا تھا۔ میں نے یہی سوال کیا تو ایلین نے بتایا کہ طورخم جلال آباد شاہراہ پر جب رسد کے قافلے رواں ہوتے ہیں تو روسیوں سے لڑنے والے گوریلوں کے دستے اس سڑک کو بالکل بند کردیتے ہیں اور اس راستے پر سفر کرنے

والی گاڑیوں کو گھنٹوں سڑک سے نیچے رہ کر انتظار کرنا پڑتا ہے۔ ایسی کسی ناگہانی صورت حال سے نمٹنے کے لئے رفت کی گنجائش ضروری تھی۔ اس نے مجھے یہ بھی بتایا کہ روڈ شاہراہ بہت دشوار گزار نہیں تھی لیکن پھر بھی پہاڑی راستوں پر متعدد کھائیاں اور خطرناک موڑ ہونے کی وجہ سے سفر کی وہ رفتار رکھنی ممکن نہیں تھی جو ہموار میدانی راستوں پر ہوتی ہے۔

جلال آباد سے نکلتے ہی بھوری پہاڑیاں ہمارے سامنے تھیں۔ اس ویرانی اور مٹی کھائی ہوئی سیاہ سڑک پر مزید چند میل کے سفر کے بعد ہی مجھے اندازہ ہو گیا کہ اس راستے پر بے فکری اور تیز رفتاری سے ڈرائیو ممکن نہیں تھی۔

ڈیڑھ بجے کے قریب جب سڑک پر دور دور تک ہماری کوسٹر کے علاوہ کوئی اور گاڑی نظر نہیں آ رہی تھی' اچانک فضا میں سائرن کی آواز سنائی دینے لگی جو تیزی سے قریب آتی جا رہی تھی۔

"بس مارے گئے۔ اب مصیبت آنے والی ہے۔" ڈرائیور انجی آواز میں بڑبڑایا۔

دیکھتے ہی دیکھتے مخالف سمت سے دو گاڑیاں' ایک دوسرے کے برابر میں آتی ہوئی نظر آئیں۔ ان کی رفتار اتنی تیز تھی کہ چند ہی لمحوں میں ان کی ساخت واضح ہو گئی۔ وہ کھلی ہوئی فوجی جیپیں تھیں جن پر مشین گنیں نصب تھیں۔ دونوں جیپوں پر سرخ رنگ کی روشنی گردش کر رہی تھی۔ ان ہی میں سے کسی جیپ کا سائرن بج رہا تھا۔ دونوں جیپوں پر بہت سے مسلح افراد لدے ہوئے تھے۔ ان کے سروں پر گول' چترالی ٹوپیاں تھیں اور ان کی لمبی لمبی قمیصوں کے دامن ہوا میں تیزی سے پھڑپھڑا رہے تھے۔ ان جیپوں نے سڑک کی پوری چوڑائی کو جس طرح گھیرا ہوا تھا اس سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ لوگ سڑک کو خالی کرانے کا ارادہ رکھتے تھے۔ ہماری کوسٹر کو دیکھتے ہی جیپ کے مسلح سواروں نے رائفلیں لہرا لہرا کر کوسٹر کو سڑک سے نیچے اتارنے کے اشارے کرنے شروع کر دیئے۔ اس وقت کوسٹر ایک گہری کھائی کے کنارے سے گزر رہی تھی۔ دوسری طرف ناہموار اور پتھریلا میدان تھا۔ دونوں جیپیں بھی رفتاری سے ہمارے سروں پر چلی آ رہی تھیں۔ ہمارے ڈرائیور نے کوسٹر کی رفتار کم کر کے اسے پتھریلے میدان میں اتار لیا۔ تیز جھٹکوں سے کوسٹر کے سارے مسافر بری طرح ہل کر رہ گئے۔

ہمارے ڈرائیور نے بریک لگائے ہی تھے کہ وہ دونوں" چنگھاڑتی ہوئی جیپیں زناٹے کے ساتھ ہمارے قریب سے گزر گئیں۔ جیپ پر سوار مسلح افراد وحشیانہ انداز میں چیخ رہے تھے۔ ان میں سے کسی زیادہ جوشیلے شخص نے ہمارے قریب سے گزرتے ہوئے ایک فائر بھی کیا جس کی سمت کا شاید اسے خود بھی اندازہ نہیں تھا۔

خاص بات یہ تھی کہ ان جیپوں پر کوئی باوردی شخص سوار نہیں تھا۔ سب لوگ بھانت بھانت کے شہری لباسوں میں تھے مگر ان کے تیوران کے خطرناک جنگی عزائم کی عکاسی کر رہے تھے۔

وہ جیپیں جتنی تیزی سے نمودار ہوئیں' اتنی ہی تیزی سے نگاہوں سے غائب بھی ہو گئیں۔

"وہ لوگ جا چکے ہیں۔ کچھ اور فاصلہ طے کر ڈالو۔ شاید انتظار کرنے کے لئے آگے کوئی بہتر جگہ مل جائے۔" میں نے ڈرائیور سے مخاطب ہو کر کہا اور وہ اس انداز میں میری طرف دیکھنے لگا جیسے میں نے کوئی مضحکہ خیز بات کہہ دی ہو۔

"ایمرجنسی اسکواڈ گزرنے کے بعد کوئی گاڑی سڑک پر نہیں آ سکتی۔" چند ثانیوں بعد وہ ناصحانہ لہجے میں بتانے لگا "جب تک کانوائے کے آخر میں چلنے والی فیلڈ رین نہیں گزر جاتی ہمیں سڑک سے نیچے رہ کر انتظار کرنا ہو گا۔"

"یہ فیلڈ رین کیا ہوتی ہے؟" یہ سوال ایلین نے کیا تھا۔ اس شاہراہ پر سفر کے ضابطوں سے وہ بھی میری ہی طرح لاعلم معلوم ہو رہا تھا "کیا اس کی کوئی خاص نشانی ہوتی ہے؟"

"وہ کوئی بھی وین' جیپ یا گاڑی ہو سکتی ہے۔ اس کی پہچان یہ ہوتی ہے کہ اس پر سفید پرچم لہرا رہا ہوتا ہے اور سبز روشنی گھوم رہی ہوتی ہے۔ اس کے گزرنے ہی راستہ کھل جاتا ہے۔" ڈرائیور نے بتایا۔

"اور فیلڈ رین رسد کے قافلے کے پیچھے چلتی ہے؟" میں نے پوچھا۔

"ضروری نہیں کہ وہ رسد یا کمک ہی ہو۔" ڈرائیور نے بے پروائی سے کہا "فیلڈ رین ہر اس کانوائے کے پیچھے چلتی ہے جس کے لئے راستے بند کرائے جاتے ہیں۔ ان علاقوں میں تو ربے بھی حکومت کے باغیوں کا زور ہے۔"

رفت دھیمے دھیمے گزر رہا تھا۔ کوسٹر کے مسافروں میں بے چینی کی لہر سرایت کرتی رہی۔ متعدد مرد نیچے اتر گئے۔ لوگوں نے ہر طرح سے ڈرائیور کو اکسانے کی کوشش کر ڈالی لیکن وہ کسی بھی قیمت پر سفر جاری رکھنے پر آمادہ نہیں ہوا۔

کافی دیر گزرنے کے بعد جلال آباد کی سمت سے ایک گاڑی آتی ہوئی نظر آئی۔ اس پر کوئی روشنی نصب نہیں تھی' نہ سائرن بج رہا تھا لیکن قریب آنے پر وہ بھی مشین گن سے لیس کھلی ہوئی جیپ ثابت ہوئی۔ اس پر صرف چار مسلح افراد تھے اور جیپ کے پیچھے گز اونچا ریڈیو انٹینا لہرا رہا تھا۔ ڈرائیور کے برابر میں بیٹھے ہوئے شخص نے ہیڈ فون پہنا ہوا تھا اور اس کے ہونٹ مسلسل ہل رہے تھے۔

"یہ بھی ان ہی کے ساتھی ہیں اور سڑک کا جائزہ لینے کے لئے نکلے ہوئے ہیں۔" ڈرائیور نے ویرا کے استفسار پر بتایا "اصل کانوائے کے گزرنے تک ایسی گاڑیاں آتی جاتی رہیں گی' اس وقت پوری سڑک پر صرف ان ہی لوگوں کا راج ہے۔ کوئی اور سڑک پر جھانکنے کی ہمت نہیں کر سکتا۔"

ہم لوگ باتیں کر ہی رہے تھے کہ اچانک لوگوں میں سرگوشیاں ہونے لگیں۔ پلٹ کر دیکھا تو آگے نکل جانے والی جیپ رکنے کے

میری طرف اشارہ کرتے ہوئے تمسخرانہ لہجے میں کہا "خود ہی دیکھ لو کہ کتنے اطمینان سے سو کھی سگریٹ پیے جا رہے ہیں۔"

ذہن بوجھل ہونے کے باوجود سب ہی بے ساختہ ہنسنے پر مجبور ہو گئے۔

سورج اپنے آخری سانسوں پر تھا کہ فضا میں فوجی ٹرکوں کے انجنوں کی بھاری اور مخصوص گڑگڑاہٹ گونجنے لگی۔ میں غیر ارادی طور پر اپنے پتھر سے اٹھ کھڑا ہوا۔ فضا پر کان لگانے سے اندازہ ہوا کہ متعدد ٹرکوں کی مدھم آوازیں جلال آباد کی سمت سے ہماری طرف بڑھی چلی آ رہی تھیں۔

کچھ دیر کے انتظار کے بعد وہ کارواں قریب آ گیا۔ سب سے آگے آنے والی جیپ پر ایک دو بار رائفل نصب تھی۔ جیپ پر ڈرائیور کے علاوہ چار ہتھیار بند سپاہی فائرنگ کی پوزیشن لیے کھڑے تھے۔ جیپ کے پیچھے سب آہنی باڈیوں والے چار اونچے فوجی ٹرک قطار میں چلے آ رہے تھے۔ آخر میں ایک کھلا ہوا فوجی ٹرک تھا جس کی آہنی باڈی کے تینوں اطراف میں متعدد افراد اپنی رائفلیں تانے تیار بیٹھے ہوئے تھے۔ اگلی جیپ اور پچھلے ٹرک پر لاسلکی مواصلاتی آلات کے اونچے اونچے ایریل لہرا رہے تھے۔ مجھے یہ دیکھ کر مایوسی ہوئی کہ سوائے فیلڈ ریل کا دور دور تک نام و نشان نہیں تھا۔

میں دوڑ کر روشن خان کے قریب پہنچا جو وہ پتھر کو ہٹا رہا تھا "یہ اصل کارواں نہیں تھا۔ میرا اندازہ ہے کہ موقع دیکھ کر اس کانوائے کو گزار دیا گیا ہے۔ جب تک فیلڈ ریل نہیں آئے گی سڑک بند رہے گی۔"

"تھوڑی ہی دیر میں اندھیرا پھیلنے لگے گا اور پتھریلی زمین سے حشرات الارض ابل پڑیں گے۔ ہمیں مزید کتنا انتظار کرنا ہو گا؟" میں نے مایوسانہ لہجے میں پوچھا۔

"خدا ہی بہتر جانتا ہے۔" وہ آسمان کی طرف انگلی اٹھا کر بولا اور پھر اپنی بولی میں ان منتظر افغانوں سے جو اس کے گرد جمع ہونے لگے تھے، مخاطب ہو گیا۔

کھلی فضا میں خنکی بڑھتی جا رہی تھی۔ میں اپنے ساتھیوں کو ہانک کر کوسٹر میں لے گیا۔

اندھیرا ہونے کے ساتھ ساتھ اس چٹیل پہاڑی ویرانے میں خنکی نے بڑھ کر ہلکی سی سردی کی صورت اختیار کر لی۔ یکے بعد دیگرے کوسٹر کے شیشے بند کیے جانے لگے پھر باہر گھومنے والے مسافر بھی اندر آ گئے۔ ڈرائیور نے عقبی حصے کی ایک اندرونی بتی روشن کر دی تاکہ مسافروں کو اپنی اشیا اور ساتھیوں کو پہچاننے میں دشواری نہ ہو۔

مزید ایک گھنٹہ گزر گیا۔ اس دوران میں سڑک پر ہولناک سناٹا چھایا رہا۔ آخر کار پھر ویسی ہی آوازیں سنائی دینے لگیں جو چار ٹرکوں والے قافلے کے نمودار ہونے سے پہلے سنائی دی تھیں۔ اس بار آوازیں اس طرف سے آ رہی تھیں جدھر ہمیں سفر کرنا تھا۔

اس بار آوازیں زیادہ پُر شور تھیں۔ جب بہت سے طاقتور انجن یکساں رفتار سے چل رہے ہوں تو ان کی آواز میں خود بخود ایک ہیبت ناک گونج پیدا ہونے لگتی ہے۔ اس وقت بھی کچھ ایسی ہی صورت حال تھی۔

جلال آباد کی طرف جانے والے اس کارواں کی ترتیب بھی پچھلے کانوائے کی طرح تھی۔ اندھیرا گہرا ہو چکا تھا اس لیے صرف اگلی جیپ کے ہیڈ لیمپس روشن تھے۔ بقیہ بند ٹرکوں میں مکمل بلیک آؤٹ تھا۔ شاید ان کی روشنیوں کے تمام فیوز نکال لیے گئے تھے۔ ٹرکوں کے ڈرائیور محض اپنی بینائی کے سہارے ایک مستقل فاصلے سے اگلے ٹرک کے پیچھے چل رہے تھے۔ مجموعی طور پر اس کانوائے کی رفتار بہت تیز تھی۔

جیپ کے پیچھے چلنے والے آہنی ٹرکوں کی تعداد بیس تھی۔ ٹرکوں کی کمانیوں سے پیدا ہونے والی آوازوں سے اندازہ ہو رہا تھا کہ ٹرکوں پر ان کی گنجائش سے زیادہ بوجھ لدا ہوا تھا۔ آخر میں آنے والے کھلے ہوئے ٹرک کی داہنی، بائیں اور عقبی سمتوں میں متعدد ہیولے مورچہ بند تھے۔ یہ دیکھ کر میرا دل ڈوبنے لگا کہ اس کارواں کے پیچھے بھی فیلڈ ریل نہیں تھی مگر پھر کچھ دور رہنے والے جھماکوں نے میری توجہ اپنی طرف مبذول کرا لی۔

کھلے ہوئے ٹرک سے تقریباً ایک ڈیڑھ فرلانگ دور ایک اور گاڑی چلی آ رہی تھی۔ اس کی اگلی ہیڈ لائٹس بند تھیں کیونکہ ان کی وجہ سے پورا کانوائے روشنی میں نہا سکتا تھا۔ وہ گاڑی رجبی پارکنگ لائٹس کی روشنی میں کانوائے کی رفتار سے سفر کر رہی تھی۔ اہم ترین بات یہ تھی کہ اس بند گاڑی کے عقب میں سبز روشنی گردش کر رہی تھی۔

بیس ٹرکوں پر مشتمل وہ کانوائے یقیناً بہت زیادہ اہم تھا جبھی اسے مکمل رازداری اور بلیک آؤٹ کے ساتھ نامعلوم منزل کی طرف لے جایا جا رہا تھا۔ ان ٹرکوں کو فیلڈ ریل کی سبز گردشی روشنی کے انعکاس سے محفوظ رکھنے کے لیے یہ بندوبست کیا گیا تھا کہ سبز روشنی فیلڈ ریل کی چھت کے بجائے عقبی حصے پر نصب کی گئی تھی۔

فیلڈ ریل ہمارے سامنے سے گزری تو سبز روشنی کے انعکاس میں اس کے بونٹ پر لہراتا ہوا سفید پرچم بھی نظر آ گیا۔

روشن خان نے انجن کے ہیٹر شاید پہلے ہی سے آن کیے ہوئے تھے۔ فیلڈ ریل کے گزرتے ہی اس نے ایک مستانہ نعرہ مار کر سیلف لگایا اور کوسٹر کا ڈیزل انجن ایک ہچکی لے کر بیدار ہو گیا۔

کوسٹر پتھریلی زمین پر کسی مست خرام دوشیزہ کی طرح ہچکولے لیتی ہوئی سڑک پر آ گئی تو روشن خان جوش میں آ کر تیزی سے گیئر بدلتا چلا گیا اور جب کوسٹر آخری گیئر کی رفتار پر آ گئی تو گیئر بدلتے ہی کوسٹر کے ایکسیلریٹر پر اپنے پاؤں کا دباؤ بڑھاتا چلا گیا۔

مسافروں میں سے کسی نے اس کی تیز رفتاری پر اعتراض نہیں کیا۔ شاید سب ہی خوش تھے کہ روشن خان کسی فرمائش کے بغیر ان کے جذبات کو سمجھ رہا تھا۔

چار ٹرکوں پر مشتمل قافلے کو ہم سے آگے گئے ہوئے کافی وقت گزر چکا تھا لیکن پھر بھی میرے دل کے کسی گوشے میں یہ خواہش جاگ اٹھی کہ کاش ہم اس قافلے کے پیچھے پہنچ کر یہ جان سکیں کہ وہ کہاں جا رہا تھا۔

کوسٹر غراتی اور سڑک پر ہلکورے لیتی ہوئی آگے بڑھتی رہی اس کے ہیڈ لیمپس کی تیز روشنی میں سیاہ سڑک دور تک ویران نظر آتی تھی۔ لوگ درست ہی کہتے تھے کہ سمجھدار افغان رات کے اندھیرے میں سنسان شاہراہوں پر سفر کرنے سے گریز کرتے ہیں۔

○○○

"ہالٹ" کی کرخت آواز سنتے ہی روشن خان نے پوری قوت سے کوسٹر کے بریک لگا دیے اور سارے مسافر اپنی نشستوں سے اچھل کر اگلی پشت گاہوں یا دوسروں پر جا پڑے۔ خوف سے کئی عورتوں کی چیخیں بھی نکل گئیں مگر روشن خان کی وہ کارروائی ناگزیر تھی۔ جب طورخم سے پہلے پڑنے والی چیک پوسٹ پر ایلین لیبن ورین کے معاملات طے کر کے آیا تو روشن خان نے واضح الفاظ میں سب کو آگاہ کر دیا تھا کہ وہ ان پُرپیچ اور خطرناک پہاڑی چڑھائیوں میں طورخم جانے والی پختہ سڑک کو چھوڑ کر ایک خفیہ کچے راستے سے سرحد کی طرف جائے گا۔ اس راستے پر غیر متوقع واقعات پیش آنے کے امکانات تھے مگر اس کی ہدایت تھی کہ کوئی بھی اہل کار کوئی حکم دے تو بے چون و چرا اس کی تعمیل کی جائے۔ انعام و تفہیم اور سودے بازی کے معاملات وہ خود سنبھالے گا۔

پتھریلی اور ناہموار پہاڑی ڈھلانوں پر کافی دیر تک چڑھنے اور اترنے کے بعد کوسٹر بمشکل ایک مسطح علاقے میں داخل ہوئی تھی کہ ہالٹ کی ایک تحکمانہ آواز نے سفر کا سلسلہ روک دیا۔ روشن خان نے صرف بریک ہی نہیں لگائے بلکہ روشنیاں گل کر کے انجن بھی بند کر دیا اور پھرتی سے نیچے اتر گیا۔

باہر پھیلے ہوئے اندھیرے میں کسی نے لمحہ بھر کے لیے اپنی ٹارچ چمکا کر کچھ کہا۔ جواب میں روشن خان کی آواز سنائی دی۔ سوال جواب کی زبان میری سمجھ سے باہر تھی مگر مجھے یہ جاننے کی خواہش ضرور تھی کہ اس وقت ہم افغان سرزمین پر ہی تھے یا سرحد پار کر چکے تھے۔ قیاس کہتا تھا کہ افغان نگہبان اپنا حصہ لیے بغیر کوسٹر کو گزرنے کی اجازت نہیں دے سکتے تھے اس لیے وہ پہلا سرحدی لین دین ان ہی کے ساتھ ہو سکتا تھا۔

روشن خان تقریباً آدھے گھنٹے تک باہر اندھیرے میں مذاکرات کرتا رہا۔ کوسٹر میں اضطراب آمیز سکوت چھایا ہوا تھا۔ میں بھی امید و بیم کے عالم میں تھا۔ پہلے سے سب کچھ طے ہوتا تو سرحد پار کر لینے کا پورا یقین ہوتا لیکن وہاں تو موقع پر ہی معاملات طے کیے جا رہے تھے۔ بات بن جانے کی صورت میں کوئی مسئلہ نہیں تھا لیکن بات بگڑنے پر رنگے ہاتھوں گرفتاری کا خطرہ میرے سر پر تلوار کی طرح منڈلا رہا تھا۔

خدا خدا کر کے روشن خان خوش و خرم واپس لوٹ آیا۔

اندھیرے میں کسی نے تیز روشنی چمکا کر کسی کو کوئی اشارہ دیا اور روشن خان نے کوسٹر کا انجن اسٹارٹ کر دیا۔ اس بار اس نے ہیڈ لیمپس روشن کیے بغیر گاڑی آگے بڑھائی تھی اس لیے رفتار بہت سست تھی۔ پارکنگ لیمپس کی روشنی زیادہ دور تک کام نہیں کر رہی تھی۔

باہر پھیلے ہوئے گھور اندھیرے میں ہمیں سنساتے ہوئے تاریک ترزور خنوں کے سوا کچھ نظر نہیں آ رہا تھا لیکن روشن خان کچے راستے پر اسٹیئرنگ وہیل کو دائیں بائیں گھما کر یوں ڈرائیونگ کر رہا تھا جیسے اس علاقے کا چپا چپا اس کا دیکھا بھالا ہو۔ ڈیش بورڈ کی رنگ برنگی روشنیوں کے مدھم انعکاس میں اس کا چہرہ پُر اعتماد لگ رہا تھا۔

"اب ہم افغانستان سے نکل کر آزاد پٹی میں آ گئے ہیں۔" چند منٹ بعد روشن خان نے وہ انکشاف کر کے مجھے ایک عجیب سی سنسنی میں مبتلا کر دیا۔ مُنگارا ولی میں گزارے ہوئے خوفناک شب و روز کے بعد یہ احساس بہت ہیجان انگیز تھا کہ ہم اپنی سرزمین سے بس چند قدم کے فاصلے پر ہیں۔

"ساری روشنیاں بجھاؤ۔" ویرا نے نیم ہذیانی لہجے میں روشن خان سے سرگوشی کی۔

"کیوں؟" اس نے عجیب سے لہجے میں سوال کیا۔

"کہیں پاکستان والے کوسٹر کو اپنی طرف آتا ہوا دیکھ کر فائرنگ نہ کھول دیں۔"

وہ زور سے ہنس پڑا "دکھ کی بات یہی ہے کہ ہمیں ان کو رشوت دینا پڑتی ہے۔ دوسری طرف والے کچھ نہیں مانگتے بلکہ چشم پوشی سے کام لیتے ہیں۔ انہیں ہدایت ہے کہ جنگ کے ستائے ہوئے خاندانوں کو سرحد پار کرنے سے نہ روکا جائے۔ اس طرف پہنچتے ہی ہم پکی سڑک پکڑ لیں گے۔"

"لیکن اس کوسٹر میں تو کوئی بھی جنگ کا ستایا ہوا نہیں ہے۔" فرزانہ حیرت سے بولی۔

"نہ ہو مگر وہ ہر آنے والے کو ستم زدہ مہاجر سمجھتے ہیں۔ تھوڑی دیر کے لیے تم بھی یہی سمجھ لو۔"

"لیکن یہ اصل مہاجروں کی حق تلفی ہے۔" فرزانہ نے ویرا سے مخاطب ہو کر کہا۔

"تم کہاں کی باتیں سوچ رہی ہو۔ اس دور میں وہی کامیاب رہتا ہے جو اپنا اُلّو سیدھا کرنے کے لیے ہر ایک کو روندتا ہوا آگے نکل جائے۔ اس وقت اصول کی نہیں بس اپنے فائدے کی بات سوچو۔" ویرا تلخی سے بولی۔

فرزانہ خاموش ہو گئی۔ کوسٹر ہچکولے کھاتی ہوئی پاکستانی علاقے میں داخل ہو چکی تھی۔ ادھر پہنچتے ہی روشن خان نے کوسٹر کے ہیڈ لیمپس روشن کر کے اپنی کامیابی کا اعلان کیا اور گاڑی کی رفتار بڑھا دی۔

کچے راستے پر زیادہ دیر سفر نہیں کرنا پڑا۔ روشن خان اس

علاقے سے اچھی طرح واقف تھا۔ اسے معلوم تھا کہ کس کس سمت مڑنے کے بعد پختہ سڑک تک پہنچنا ممکن ہو سکتا ہے۔ جوں ہی کوسٹر سڑک پر چڑھی' روشن خان نے اندرونی بتیاں بھی روشن کر دیں اور تھکے ہارے مسافروں میں زندگی کی لہر دوڑ گئی۔

طورخم کی سرحدی چیک پوسٹ پیچھے رہ گئی تھی اور ہمارا قافلہ کوہ سلیمان میں واقع درۂ خیبر کی تاریخی گزرگاہ سے لنڈی کوتل کی طرف جا رہا تھا۔ یہ وہ علاقہ تھا جہاں صرف سڑک پر ملکی قوانین کا نفاذ ہوتا تھا اور سڑک سے نیچے آزاد قبائل کے اپنے روایتی قوانین کا اطلاق ہوتا تھا۔ آزاد قبائل کے معاشرتی نظام میں دورِ جدید کی عدالتوں اور پیچیدہ قانونی موشگافیوں یا وکالت وغیرہ کا کوئی تصور نہیں تھا۔ قانون کی سربلندی اور نفاذ کی ذمے داری معزز جرگے پر ہوتی ہے اور جرگہ فریقین کے بیان سننے اور سادہ عقلی طریقوں سے جرح کرکے اپنا فیصلہ صادر کر دیتا ہے' جسے تسلیم کرنا ہر قبائلی پر فرض ہوتا ہے۔ جرگے کے فیصلوں سے انحراف کرنے والے کو اس زمین پر کہیں امان نہیں ملتی۔

رات کی تاریکی میں وہ اونچے اونچے پہاڑ' بے زبان خاموشی اپنی عظمت کی کہانیاں سنا رہے تھے۔ ان راستوں سے کتنے ہی فاتح اور سورما گزر کر برصغیر کی طرف آئے تھے۔ ان کے گھوڑوں کے سموں سے نکلنے والی چنگاریوں نے خیبر کی ان گنت تاریک راتوں میں ہیبت رجبوت کے رنگ بھرے تھے مگر پھر چشمِ فلک نے دیکھا کہ ان میں سے کوئی بھی مشہور فاتح ہمیشہ زندہ نہیں رہ سکا۔ بس تاریخ میں اپنا برا بھلا نام لکھوا کر مٹی کے نیچے جا سویا۔

وہ قہر اور دبدبے کے لئے شہرت رکھنے والے جنگجو حکمران تھے جو زمین اور دولت کی ہوس میں اس راستے کو پامال کرتے رہے تھے لیکن ہماری کوسٹر میں نئے عہد کے وہ فری لانسر سوار تھے جو اپنے دلوں میں ان سفاک سورماؤں سے زیادہ خطرناک عزائم لے کر خیبر کے اس راستے پر محوِ سفر تھے۔ افغان علاقے سے اپنی سرحد میں آ جانے کے بعد مجھے پورا یقین تھا کہ دوسروں کی طرح ایلین اور پیٹر بھی عبرت ناک انجام سے دوچار ہوئے بغیر نہ رہ سکیں گے۔

زعفران اور ہموار پہاڑی سڑک پر سفر کرتے ہوئے' آخرکار ہم لنڈی کوتل پہنچ ہی گئے۔

کسی زمانے میں وہ سرحدی تجارت اور غیر ملکی اشیائے تعیش کی خرید و فروخت کا واحد مرکز ہوا کرتا تھا' جہاں قبائلی خود کاندار اپنی شرائط پر مال فروخت کیا کرتے تھے لیکن رفتہ رفتہ لنڈی کوتل نے ایک بڑے قصبے کی صورت اختیار کر لی تھی جہاں خاصی آبادی ہونے کے ساتھ روزمرہ زندگی کی دیگر سہولیات بھی میسر آنے لگی تھیں۔ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ وہاں رہنے والوں کی معاشرت پر بیرونی اثرات کی چھاپ خاصی گہری ہو چلی تھی۔

لنڈی کوتل سے گزرنے والی سڑک کے کنارے ٹرکوں اور گاڑیوں کی مرمت کے متعدد ورکشاپ بنے ہوئے تھے لیکن چند مقامات پر بجلی کی روشنی میں اس وقت بھی کام ہو رہا تھا۔ اپنی

گاڑیوں کا کام ختم ہونے کے انتظار میں ٹرکوں کا عملہ بے فکری سے بان کی چارپائیوں پر لیٹا بیٹھا ہوا تھا۔ اسی بارونق ٹکڑے میں ایک چائے خانہ بھی کھلا ہوا تھا جہاں اونچے چبوترے پر کوئلوں کا چولہا روشن تھا اور اس پر چائے کھول رہی تھی۔

جلال آباد کے غزنی ہوٹل سے روانہ ہونے کے بعد کسی نے کچھ بھی نہیں کھایا تھا۔ کولر میں بھرا ہوا پانی کب کا ختم ہو چکا تھا۔ بعض دوراندیش مسافر اپنے ساتھ خورد و نوش کا سامان لے آئے تھے مگر راستے میں دیر تک رکے رہنے کی وجہ سے وہ سامان بھی ساتھ چھوڑ چکا تھا' متعدد مسافروں کی فرمائش پر روشن خان نے کوسٹر کنارے سے لگا دی۔ ہوٹل کے عملے میں ہلچل پیدا ہو گئی۔ چارپائیوں پر سستاتے ہوئے لوگ اشتیاق اور دلچسپی سے اٹھ بیٹھے لیکن ان میں سے کسی نے کوسٹر سے اترنے والے مسافروں سے بول چال میں پہل نہیں کی۔

ان دنوں پشاور اور صوبۂ سرحد کی تہذیب و معاشرت اور معیشت پر بدحال و ناخواندہ افغان مہاجرین کی بھاری یلغار کے منفی اثرات بہت زیادہ اجاگر نہیں ہوئے تھے لیکن دونوں طرف سرد مہری اور محتاط میل جول کا رویہ نمایاں تھا۔

چارپائیوں پر بیٹھے ہوئے افراد کوسٹر کی کھڑکیوں میں نظر آنے والے نسوانی چہروں کو اشتیاق اور رد مختاری سے تاک رہے تھے۔ سنگلاخ اور خطرناک راستوں پر سفر اور دوسروں کا بوجھ ڈھونے میں زندگی گزار دینے والے ان جفاکش مردوں کے لئے بے حجاب نسوانی چہرہ نظربازی کی ایک مشتعل خیز دعوت کا عنوان بن جاتا تھا۔ وہ اپنی عورتوں کو سخت اور مکمل پردہ کراتے تھے اور بن سنور کر گھروں سے باہر نکلنے والیوں کو دیکھ کر دل خوش کرنا اپنا حق سمجھتے تھے۔ ان میں سے کسی نے کوئی بدتمیزی نہیں کی لیکن فرسودہ روایات کے شکنجوں میں جکڑے ہوئے کسی ذہن کے اٹھنے میں زیادہ دیر نہیں لگتی اس لئے میں نے ربیا اور غزالہ کو کوسٹر سے نیچے اترنے سے روک دیا۔

میں سلطان شاہ کے ساتھ نیچے اترا تو ایلین ہماری طرف چلا آیا۔

"اب تمہارا کیا پروگرام ہے؟" اس نے دوستانہ لہجے میں انگریزی میں سوال کیا۔

"پشاور کے کسی اچھے ہوٹل میں عیش کریں گے" میں نے گول مول سا جواب دیا۔

"ہمارے لئے کام کرنے کے بارے میں کیا خیال ہے؟" اس نے رازدارانہ لہجے میں پوچھا۔

"مشکل ہے تم خود کسی کے لئے کام کر رہے ہو۔ اس سفر میں ہم تمہاری مالی حالت کا اندازہ کر چکے ہیں۔ تم ہمارے اخراجات بھی برداشت نہیں کر سکو گے۔" ہمیں لے ہوٹل والے کو چائے اور کھانے کی چند چیزوں کا آرڈر دینے کے بعد کہا "ویسے تم ہم سے کیا کام لینا چاہتے ہو؟" مجھے علم تھا جو زادر پال انجرین کا سراغ لگاتا تھا

زیرا تمہیں ان کے انجام سے آگاہ کر چکی ہے۔ اب تم پاکستان میں جا کر کیا کرنا چاہ رہے ہو؟"

"زیرا کے بارے میں میں بہت کچھ جانتا ہوں۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا "لیکن تم لوگوں کے بارے میں میری معلومات صفر ہیں۔ میرا اندازہ ہے کہ تم بھی زیرا کی لائن کے لوگ ہو گے۔ میرے لئے بنیادی طور پر یہ بات بہت اہم ہے کہ تم پاکستان کی سرزمین دنیا کے پڑھے لکھے لوگ ہو۔ تمہارے ساتھ رہ کر مجھے کام کرنے میں آسانی ہو گی۔"

"میں نے تمہارے کام کی نوعیت کے بارے میں پوچھا تھا۔"

میں نے اسے یاد دلایا۔

"سچ پوچھو تو مجھے بھی کام کا صحیح اندازہ نہیں ہے۔" قدرے توقف کے بعد اس نے کھلے دل سے اعتراف کر لیا "میری چھٹی حس کہہ رہی ہے کہ جس کام کے لئے کرنل جیسی جو تم اپنے انگوٹھے نیچے کو پاکستان بھیج سکتا ہے، اس کام میں بہت پیسہ ہو گا اور پھر راس الہدا جیسا ادب جی اس کام میں دلچسپی لے رہا ہے۔ اس سے ہماری کوئی ڈیل بن گئی تو ہم سب کے وارے کے نیارے ہو جائیں گے۔ تم ہیروئن کو بالکل بھول جاؤ گے۔"

"تم سے کس نے کہا کہ ہم ہیروئن میں ڈیل کرتے ہیں؟" میں نے خشک لہجے میں پوچھا۔

"میرا اندازہ ہے۔" وہ اطمینان سے بولا "زیرا ہیروئن کی شہزادی ہے۔ تم لوگ اس کے ساتھ ہو۔ قدوز خان تمہارا میزبان تھا۔ اس کا تعلق ننگرہار سے ہے اور وہاں افیم کی سب سے زیادہ فصلیں ہوتی ہیں۔ وہ ساری افیم ہیروئن بنانے کے کام آتی ہے۔ یہ سارے حقائق ایک خاص سمت کی نشاندہی کرتے ہیں۔ تم زخمی ہوتے تو مجھے سب کچھ سمجھنے میں آسانی ہو جاتی کیونکہ زخمی تو بے بانی ہونے کے باوجود زیرا کا بستر بن درست بلکہ شاید محبوب بھی ہے مگر تم مصر ہو کہ تم زخمی نہیں نشو رہ ہو۔ ایسی صورت میں میں اندازے ہی لگا سکتا ہوں۔"

میں نے اسے یہ بتانا ضروری نہیں سمجھا کہ ہم نے ننگرہار تک کا سفر اپنی مرضی سے نہیں کیا تھا بلکہ ہمیں اغوا کر کے وہاں لے جایا گیا تھا۔ اس کی کسی بات کی تردید کئے بغیر میں نے بس اتنا کہا کہ وہ چاہے تو ہمیں اپنے ٹھکانے سے آگاہ کر دے۔ اس کے ساتھ کام کرنے کا موڈ ہوا تو اس سے رابطہ کر لیا جائے گا۔ اس نے اپنے ساتھی سے مشورہ کر کے جواب دینے کا وعدہ کیا اور میں وہاں سے آگے بڑھ گیا۔

میں سلطان شار کے ساتھ باتیں کرتا ہوا ٹہل رہا تھا کہ اچانک سامنے سے ایک کڑیل پٹھان مجھے زور سے شانہ مارتا ہوا گزر گیا۔ اس کے کندھے پر پڑی ہوئی چادر میں سے کلاشنکوف کی نال واضح طور پر نظر آ رہی تھی۔ اس کے گزرنے کے لئے کافی جگہ موجود تھی۔ صاف ظاہر تھا کہ اس نے دانستہ میرے ساتھ شرارت کی تھی۔ سلطان شار نے پلٹ کر اسے خونخوار نظروں سے گھورا مگر میں نے فوراً ہی اسے روک لیا "اس وقت ہم علاقہ غیر میں ہیں۔ اپنے دماغ کو ٹھنڈا رکھو۔ یہاں کسی سے الجھنے کی کوشش ہمیں مہنگی پڑ سکتی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ نشے میں ہو اور اپنی جھونک میں مجھ سے آ ٹکرایا ہو۔ وہ مسلح ہے۔ کہیں بات بڑھی اور وہ فائرنگ پر تل گیا تو سفر ہمیں ختم ہو جائے گا۔"

"کمال کی بات یہی ہے کہ یہاں کوئی نشہ نہیں کرتا۔" سلطان شار بولا "یہاں پر سرعام چرس اور ہیروئن کا لین دین ہوتا ہے لیکن کوئی ان منشیات کو استعمال نہیں کرتا۔ جرگے نے ان منشیات کے استعمال پر کڑی سزائیں مقرر کی ہوئی ہیں۔"

"لیکن شراب تو پی جاتی ہوگی؟" میں نے تائید طلب لہجے میں کہا۔

"اس بارے میں مجھے علم نہیں۔ وہ بدمعاش اگر شرابی ہوتا تو اس کے منہ سے الکحل کے بھبکے آ رہے ہوتے۔ اس نے بلاوجہ تمہاری تضحیک کی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ تم سے لڑنے کے موڈ میں ہو۔"

"تنہا وہ عمل ظاہر کر کے تم اس کے جال میں پھنس جاتے۔ میں نے اسی وجہ سے تمہیں روکا ہے۔"

کسی سر پھرے مقامی سے تکرار کا اندیشہ اتنا سنگین تھا کہ میں ہوٹل والے کو چائے اور دیگر لوازم کوٹھڑی میں بھجوانے کی ہدایت کر کے واپس چل دیا۔ راستے میں وہی نوجوان ایک چارپائی پر براجمان نظر آیا۔ اس کی کھینچ کرتی ہوئی چمکدار آنکھیں میری طرف مرکوز تھیں۔ جوں ہی میری اور اس کی نظریں چار ہوئیں، اس نے تحقیر آمیز انداز میں ہمارے آگے نسوار زدہ تھوک کی پچکاری ماری مگر میں اسے درگزر کر کے تیزی سے آگے نکل گیا۔ اس وقت میں کسی بھی جھگڑے سے بچنے کے لئے کوشاں تھا۔

"سمجھ میں نہیں آتا کہ وہ سارے مسافروں کو چھوڑ کر ہم پر ہی کیوں مہربان ہو رہا ہے؟" میں نے پُرتشویش لہجے میں کہا "تم ٹھیک کہہ رہے تھے، اس کی چمکیلی آنکھیں بتا رہی ہیں کہ اس وقت وہ نشے میں نہیں ہے۔"

"اور بظاہر اکیلا ہے۔" سلطان شار نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔

"اسے اکیلا نہ سمجھو۔ بات بڑھتے ہی اس کے درجنوں حامی سامنے آ جائیں گے۔ عورتوں کے سامنے اس بدمزگی کا ذکر نہ کرنا۔" اسے ہدایت کر کے میں کوٹھڑی میں چلا گیا۔ اس وقت وہی جگہ سب سے بہتر تھی۔ سلطان شار میرے ساتھ تھا۔

اس وقت کوٹھڑی میں ایک درجن مرد موجود تھے۔ عورتوں میں سے کسی نے پیچھے قدم رکھنے کی غلطی نہیں کی تھی۔ وہ سب جان بھری بھوکی پیاسی تھیں اور دل کھول کر اشیائے خورد و نوش سے انصاف کر رہی تھیں۔ بعد میں غزالہ اور دوریہ بھی ان ہی کے ساتھ شریک ہو گئیں۔ شدید طلب کے عالم میں باسی توست اور بھیکے رار مکھن بھی انہیں اندھا دھند خورد و نوش سے نہیں روک سکے۔

تقریباً نصف گھنٹے تک وہاں قیام کے بعد کوسٹر لنڈی کوتل سے آگے چل پڑی اور راستہ [illegible] ہونے کی وجہ سے چند ہی منٹ میں آبادی سے باہر نکل آئی۔ [illegible] ڈرائیور اپنی دُھن میں گاڑی دوڑائے جا رہا تھا۔ خیبر کے سلسلۂ کوہ سے گزرنے والی بل دار سڑک کے پیچ و خم اس کے دیکھے بھالے [illegible] تھے اس لئے اسے اپنی رفتار برقرار رکھنے میں کوئی دشواری پیش نہیں آ رہی تھی لیکن کچھ ہی دیر بعد وہ اُلجھن میں مبتلا نظر آنے لگا۔

راستہ صاف ہونے کے باوجود اس نے کوسٹر کی رفتار کم کر دی اور اپنے سامنے ڈیش بورڈ کے ساتھ نصب منعکس عقب نما آئینوں سے رہنمائی لینے میں مصروف ہو گیا۔ وہ [illegible] کے ساتھ آئینوں کے زاویے تبدیل کر رہا تھا اور بار بار اپنی [illegible] نشست میں بے چینی سے پہلو بدل رہا تھا۔ اس کی حرکات سے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ کوسٹر کے عقب میں کسی نادیدہ شے کو ان آئینوں کی گرفت میں لینے کی ناکام کوشش کر رہا ہو۔

روشن خان کی مضطربانہ حرکات اتنی واضح تھیں کہ میں چونکے بغیر نہ رہ سکا اور تجسس کے عالم میں پلٹ کر پیچھے کا جائزہ لینے لگا۔ عقبی کھڑکی سے باہر مجھے بھی کچھ نظر نہیں آ رہا تھا۔ سڑک تاریک اور ویران پڑی ہوئی تھی۔ میں اُلجھن کا شکار ہو گیا کہ روشن خان کیا تلاش کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔

میرے اضطراب کو دیکھتے ہوئے پیٹر بھی چونک پڑا "تم بار بار پیچھے مڑ کر کیا دیکھ رہے ہو؟"

"میں کچھ نہیں دیکھ رہا۔ مجھے روشن خان کی طرف سے فکر لاحق ہے۔" میں نے کہا "اسے پیچھے کی فکر ہے لیکن مجھے کوسٹر کے پیچھے کچھ بھی نظر نہیں آ رہا۔ سڑک بالکل ویران اور سنسان پڑی ہوئی ہے۔"

ہم دونوں کی گفتگو انگریزی میں ہوئی تھی جو شاید روشن خان کے پلے نہ پڑ سکی ہو لیکن میرے خاموش ہوتے ہی ایلن اس سے مخاطب ہو گیا "روشن خان! زیبی تمہارے بارے میں کیا کہہ رہا ہے؟ تم پریشان کیوں ہو؟"

"پھر وہی زیبی!" میں نے پُرزور لہجے میں احتجاج کیا "میں بتا چکا ہوں کہ میرا نام شوبر ہے۔"

"مجھے افسوس ہے۔" ایلن نے انگریزی میں معذرت کرتے ہوئے کہا "تمہاری ذات کے حوالے سے زیبی کا نام میرے ذہن سے کسی بچھو کی طرح چپک کر رہ گیا ہے۔ آئندہ میں محتاط رہوں گا مگر تم میری یہ کمزوری نوٹ کر لو کہ میں زیبی کہوں یا شوبر، مقصد تمہاری ذات سے ہو گا۔"

"پھر تم بھی میری یہ کمزوری نوٹ کر لو کہ میں بچھو کہوں یا ایلن، حوالہ تمہاری ذات کا ہو گا۔" میں نے ترکی بہ ترکی جواب دیا۔

ایلن ہولے سے ہنس دیا "اوہ! تم تو ناراض ہو گئے۔ میں تمہاری توہین یا تضحیک کرنے کا ارادہ نہیں رکھتا تھا۔ اگر تم اس بارے میں اتنے ہی حساس ہو تو میں کوشش کروں گا کہ تمہارا ذکر شوبر کے نام سے کروں۔"

"میں پریشان نہیں ہوں۔" ایلن کی گفتگو میں وقفہ آتے ہی روشن خان بول پڑا۔

"پھر تم پہلو بدل بدل کر عقب نما آئینے میں کیا دیکھنے کی کوشش کر رہے ہو؟" ایلن نے پوچھا۔

"اچھا!" وہ ایک طویل سانس لے کر بولا "میرا اندازہ ہے کہ کوئی کار اپنی ہیڈ لائٹس روشن کئے بغیر اس خطرناک راستے پر ہمارا پیچھا کر رہی ہے۔ اس راستے پر یوں سفر کرنا موت کو دعوت دینے کے مترادف ہوتا ہے۔"

"روشنیاں گل ہیں تو تمہیں کیسے پتا چلا کہ پیچھے کوئی کار آ رہی ہے؟" ایلن نے پوچھا۔

"ہم بلندی سے نشیب کی طرف جا رہے ہیں۔" روشن خان بولا "وہ موڑ پر بریک لگاتے ہیں تو ان کی عقبی سرخ روشنیاں جل اٹھتی ہیں اور ان کا سرخ انعکاس مجھے چونکا دیتا ہے۔ پتا نہیں وہ کون لوگ ہیں۔"

"اور کیا چاہتے ہیں؟" ایلن نے لقمہ دیا اور مڑ کر پیچھے دیکھنے لگا۔

"بظاہر سڑک ویران نظر آ رہی ہے۔" ایلن پُر تشویش لہجے میں بڑبڑایا "اس وقت دور دور تک ہماری کوسٹر کے سوا کوئی اور گاڑی نہیں ہے جو یہ سمجھ لیا جائے کہ وہ اس کا پیچھا کر رہے ہیں۔"

"وہ ہمارے پیچھے آ رہے ہیں۔" روشن خان اس کی بات کاٹ کر بولا "انہیں آگے نکل جانے کا موقع دینے کے لئے میں کئی بار اپنی رفتار کم کر چکا ہوں لیکن وہ آگے نکلنے کے بجائے خود بھی رفتار کم کر لیتے ہیں۔ لنڈی کوتل تک میدان بالکل صاف تھا۔ یہ لوگ وہیں سے ہمارے پیچھے لگے ہیں۔ اگر وہ راستے میں ہم سے الجھ بیٹھے تو ہمارے پاس کچھ بھی نہیں ہے۔ میرا پستول ٹول بکس میں پڑا ہوا ہے۔ تم میں سے کسی کے پاس کوئی ہتھیار ہے؟"

"راستے کی تلاشیوں کے خوف سے سب ہی کو غیر مسلح کرا دیا گیا تھا۔" ایلن نے کہا "ہمارے ہتھیار تھیلے میں ہیں جو کوسٹر کی چھت پر ہے۔ تم دوسرے مسافروں سے پوچھ لو۔ شاید کسی نے کوئی ہتھیار چھپایا ہوا ہو۔"

روشن خان نے کوسٹر کے مسافروں سے کسی آتشیں ہتھیار کے بارے میں دریافت کیا تو پتا چلا کہ [illegible] کی ہدایت کی روشنی میں سب نے غیر مسلح ہو کر اپنے ہتھیار سامان میں ڈال رکھے تھے اور اس وقت کسی کے پاس ذاتی ہتھیار موجود نہیں تھا۔ اس سوال کے بعد مسافروں میں چہ میگوئیوں کا سلسلہ شروع ہو گیا تھا۔ کئی مسافر اپنی نشستیں چھوڑ کر آگے آ [illegible] تاکہ کلینر اور ڈرائیور سے معلومات حاصل کر سکیں۔

ڈرائیور نے انہیں اپنے [illegible] میں نظر آنے والی روشنی کے بارے میں آگاہ کرنے کے بعد [illegible] چلتی ہوئی گاڑی کی چھت پیچھے کا فیصلہ کر لیا۔ کوسٹر کے دوران [illegible] تک رسائی کے لئے عقب

میں ذہنی فرشتہ موجود تھا۔ گلیبز کو دروازے سے وہاں تک پہنچنے کے لیے یقیناً خطرہ مول لینا پڑتا۔ ایک امکان یہ بھی تھا کہ ہمارے پیچھے آنے والے اس کو دیکھ کر فوری طور پر کسی کارروائی کا آغاز کر بیٹھتے لیکن اس صورتِ حال سے نمٹنے کے لیے وہ خطرہ مول لینا ناگزیر ہو چکا تھا۔ مسافروں نے گلیبز کو بخوشی اجازت دے دی تھی کہ وہ جس بیگ سے چاہے ہتھیار نکال لائے۔

ڈرائیور نے گلیبز کی سہولت کے لیے کوسٹر کی رفتار قدرے کم کی اور دروازہ کھول کر کھڑکیوں اور باڈی کے کناروں کا سہارا لیتا ہوا باہر تاریکی میں رینگ گیا۔

گلیبز بمشکل پیچھے پہنچا ہو گا کہ تعاقب کرنے والوں نے اندھیرے کے باوجود اس کی جھلک دیکھ لی اور اچانک ہی اپنی گاڑی کے ہیڈ لیمپس روشن کر دیے اور دروازہ تیز روشنی میں نہا گیا۔ اسی لمحے کسی خودکار ہلکی مشین گن سے تین گولیوں کا ایک ہلکا سا برسٹ مارا گیا اور مسافروں میں خوف و اضطراب کی لہر دوڑ گئی۔

وہ فائر گلیبز کو خوف زدہ کرنے کے لیے کیے گئے تھے کیونکہ ان میں سے کوئی گولی کوسٹر کے کسی حصے میں نہیں لگی تھی۔ فائر ہونے کے بعد پیچھے والی گاڑی کی رفتار اچانک تیز ہو گئی۔ اس کے ساتھ ہیڈ لیمپس بھی تواتر کے ساتھ بجھنے اور تیز کیے جانے لگے پھر وہ کار سرعت سے کوسٹر کے عقبی حصے کے برابر میں آ گئی اس میں سے کسی نے رعب دار لب و لہجے میں چیخ کر کچھ کہا اور کوسٹر کی آہنی سیڑھی سے لٹکا ہوا گلیبز اوپر جانے کے بجائے دروازے کی طرف واپس لوٹنے لگا۔

گلیبز کے پیچھے سے لوٹنے تک وہ کار کوسٹر کے عقبی حصے سے تقریباً چپک کر دوڑتی رہی۔ جب انہیں اطمینان ہو گیا کہ گلیبز دروازے کی طرف لوٹ رہا ہے تو انہوں نے یک لخت کار کی رفتار بڑھا دی اور پھر دائیں طرف سے کوسٹر کو اس طرح دبانا شروع کیا کہ ہمارے ڈرائیور کو کنارے کی طرف ہو کر رفتار میں کمی کرنا پڑ گئی۔

روشن خان مہارت اور حاضر دماغی سے کام نہ لیتا تو اس کار اور کوسٹر میں خاصا خطرناک تصادم ہو سکتا تھا۔ یہ ایک بدیہی امر تھا کہ اس تصادم میں کار کو بہت زیادہ نقصان پہنچتا۔ شاید اس کے مسافر بھی مجروح ہو جاتے لیکن ایسے تصادم کے نتائج خاصے سنگین ہو سکتے تھے۔ وہ لوگ ہتھیاروں سے لیس تھے اور روشن خان کی کسی بھی ہٹ دھرمی پر برہم ہو کر کوسٹر کے مسافروں کو خون میں نہلا سکتے تھے۔

وہ نئے ماڈل کی سفید کرولا تھی۔ اس نے سامنے آ کر کوسٹر کا راستہ اس طرح مسدود کیا کہ روشن خان کو رفتار کم کرتے کرتے کوسٹر کو بالکل روک لینا پڑا۔ اس اثنا میں اگلی کار سے تین مسلح مقامی پھرتی سے نیچے اتر چکے تھے۔

ان تینوں کے ہاتھوں میں کلاشنکوفیں تھیں جن میں بڑے میگزین چڑھے ہوئے تھے۔ شاید وہ کوسٹر کو روکنے سے پہلے ہی اپنی حکمت عملی طے کر چکے تھے کیونکہ انہوں نے کوئی لمحہ ضائع کیے بغیر اپنی کارروائی کا آغاز کر دیا۔

ایک شخص بجلی کی سی سرعت سے روشن خان والے دروازے پر پہنچا اور دروازہ کھول کر اسے بے دردی سے نیچے گھسیٹ لیا۔ بقیہ دو افراد سواریوں کے لیے مخصوص دروازے کی طرف لپکے۔ ایک اپنی کلاشنکوف تانے باہر کھڑا رہا۔ دوسرا دروازہ کھول کر اندر گھس آیا۔ اس وقت سب کی توجہ اسی طرف مرکوز تھی۔ میں بھی اس سنسنی خیز ڈرامے کی طرف متوجہ تھا۔ اندر آنے والے کے چہرے پر نگاہ پڑتے ہی میرے وجود میں سنسنی سرایت کر گئی کیونکہ وہ وہی لفنگا تھا جو لنڈی کوتل میں مجھے اشتعال دلانے کی ناکام کوشش کر چکا تھا۔ اس کی کلاشنکوف کی نال کوسٹر کی طرف اٹھی ہوئی تھی اور سفاک نگاہیں مسافروں پر دوڑ رہی تھیں۔

مجھ پر نگاہ پڑتے ہی اس نے اپنی کلاشنکوف کی نال کا رخ میری طرف پھیر دیا اور زہریلے لہجے میں بولا "اپنے ہاتھ اٹھا کر خاموشی سے نیچے آ جاؤ۔ چالاکی دکھانے کی کوشش کی تو میں تمہارے بخیے ادھیڑ ڈالوں گا۔"

اس کے خطرناک تیور دیکھتے ہوئے میں نے فی الفور اپنے دونوں ہاتھ سر سے اوپر اٹھا لیے اور نرمی سے کہا "برادر! تم کو کوئی غلط فہمی ہوئی ہے۔ میں نے تمہارا کیا بگاڑا ہے جو تم مجھے نیچے اترنے کا حکم دے رہے ہو؟"

اس نے اپنی کلاشنکوف کی نال قدرے ترچھی کر کے ٹریگر دبا دیا۔ یکے بعد دیگرے کئی گولیاں کوسٹر کی چھت کو پھاڑتی ہوئی آسمان کی طرف نکل گئیں۔ فائر کرنے کے بعد وہ غراتی ہوئی آواز میں بولا "نیچے اترو اور ہماری گاڑی میں سوار ہو جاؤ ورنہ اگلا برسٹ تمہارے بدن کو چھلنی کر دے گا۔ مجھے کوئی غلط فہمی نہیں ہے۔ میں اپنے شکار کو اچھی طرح پہچانتا ہوں۔"

اس کے چہرے سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ جو کچھ کہہ رہا تھا اس پر عمل کرنے پر بھی قادر تھا۔ لنڈی کوتل میں مجھ سے تضحیک آمیز انداز میں ٹکرا کر وہ اپنی نیت کا عندیہ دے چکا تھا اس لیے میں نے خاموشی سے اپنی جگہ چھوڑ دی۔

میرے اٹھتے ہی غزالہ نے بھی اضطراری طور پر اپنی نشست چھوڑ دی۔

کلاشنکوف بردار شخص کے ہونٹوں پر زہریلی مسکراہٹ ابھر آئی اور وہ استہزائیہ لہجے میں گویا ہوا "عورت! تم بیٹھ جاؤ۔ ہم عورتوں سے نہیں، صرف مردوں سے لڑتے ہیں۔ ہمارا معاملہ صرف زیدی سے ہے۔"

میں اس کی زبان سے اپنا نام سن کر چونک پڑا۔ میں نے کوسٹر سے نکاسی کے راستے کی طرف بڑھتے ہوئے کہا "تمہاری غلط فہمی دور کرنا ضروری سمجھتا ہوں۔ میرا نام زیدی نہیں منور ہے...... سید منور علی!"

وہ بے اختیاری سے ہنس پڑا "مجھے اس سے کوئی غرض نہیں کہ تم سید ہو یا قصائی۔ نام رکھوا سکتے ہیں لیکن تصویر بھی جھوٹ

نہیں بولتی۔ میں نے تصویر کی وجہ سے تمہیں پہچانا ہے۔ ہم تو ڈیڑھ ہفتے سے تمہارا انتظار کر رہے تھے۔ ہمیں معلوم تھا کہ تم تنگ اردیلی سے زندہ لوٹو یا مردہ، اسی راستے سے لوٹو گے۔ تم زیتی یا سید منور علی کے بجائے بھولن دیوی کا سسر ہونے کا دعویٰ کرو تب بھی تمہاری گلو خلاصی نہیں ہو سکے گی۔ شرافت سے نیچے اتر جاؤ۔"

وہ چالاک اور باخبر تھا۔ میں مزید کچھ کہے بغیر کوسٹر سے نیچے اتر گیا۔

میرے اترتے ہی باہر والے نے مجھے کور کر لیا اور اپنی کلاشنکوف کے زور پر مجھے سفید کرولا کی طرف دھکیلنے لگا۔ بدتمیز نوجوان بدستور کوسٹر میں رکا رہا۔ اس کی غراتی ہوئی تیز آواز باہر تک سنائی دے رہی تھی۔ وہ پشتو میں بول رہا تھا اس لئے اس کی باتیں میری سمجھ سے باہر تھیں لیکن مجھے یہ ادراک ہو چکا تھا کہ وہ لوگ بھری کوسٹر میں سے صرف مجھے اغوا کر کے اپنے ساتھ لے جانے کا ارادہ رکھتے تھے۔

مجھے لے جانے والا میرے ساتھ ہی سفید کرولا کی عقبی نشست پر براجمان ہو گیا پھر حیرت ناک سرعت سے بقیہ دو افراد بھی اگلی نشستوں پر آ بیٹھے اور وہ گاڑی کوسٹر کو پیچھے چھوڑ کر تیز رفتاری سے آگے روانہ ہو گئی۔

"تم لوگ کون ہو اور مجھے کہاں لے جا رہے ہو؟" گاڑی کے حرکت میں آنے کے بعد میں نے احتجاجی لہجے میں پوچھا۔

"قصہ خوانی بازار کے ایک ہوٹل میں اپنے میزبان سے ملنے کے بعد تم کو بہت سی باتیں خودبخود معلوم ہو جائیں گی۔" مجھے کوسٹر سے اتارنے والے شخص نے کہا۔ اس وقت وہ کرولا کی ڈرائیونگ سیٹ پر موجود تھا۔ مجھے جواب دینے کے بعد اس نے ایک بار پھر پشتو بولنی شروع کر دی جو میری سمجھ سے باہر تھی۔

اس کی پشتو کا مفہوم میری سمجھ میں آیا تو قدرے تاخیر ہو چکی تھی۔ میرے برابر میں بیٹھا ہوا شخص تیزی سے حرکت میں آیا اور اس کی کلاشنکوف کا آہنی دستہ میری کنپٹی پر پڑ گیا تھا۔ میں نے آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر لہراتے ہوئے خود کو سنبھالنے کی کوشش کی لیکن ناکام رہا اور غیر ارادی طور پر اپنی نشست میں ایک طرف کو لڑھکتا چلا گیا۔

مجھے کچھ اندازہ نہیں کہ میں کتنی دیر تک بے ہوش رہا۔ میری بے ہوشی کے دوران وہ سفید کرولا جمرود روڈ کے ذریعے اپنا سفر طے کر کے کسی منزل پر پہنچ چکی تھی۔ مجھے ہوش آیا تو میں اوسط درجے کے ایک کمرے میں نرم اور صاف ستھرے بستر پر دراز تھا۔ میرے ذہن میں پہلا خیال یہ آیا کہ شاید مجھے قصہ خوانی بازار کے اس ہوٹل میں پہنچا دیا گیا ہے جہاں میرا کوئی پراسرار میزبان میری آمد کا منتظر تھا۔

ہوش میں آ جانے کے باوجود میرا سر بھاری ہو رہا تھا اور داہنی کنپٹی کا وہ حصہ جہاں ضرب لگائی گئی تھی بری طرح دکھ رہا تھا مگر اپنی زندگی کو درپیش خطرے کے پیش نظر میں فوراً ہی بستر سے اتر پڑا۔

وہ درمیانے درجے کے کسی ہوٹل کا عام سا کمرا تھا جہاں بیڈ کے علاوہ مختصر سا فرنیچر بھی موجود تھا۔ کمرے کے اندر میں نظر آنے والے بند دروازے سے اندازہ ہو رہا تھا کہ باتھ روم اس کمرے سے ملحق تھا۔ اس وقت میرے لئے اہم ترین بات یہ تھی کہ میں کمرے میں اکیلا تھا۔ وہاں کوئی دوسرا شخص موجود نہیں تھا۔

میرے لئے وہ سنہرا موقع تھا۔ میں تیزی کے ساتھ نکاسی کے راستے کی طرف بڑھا۔ میں نے ہینڈل گھما کر دروازہ کھولنا چاہا مگر اپنی جگہ ایک جھٹکا لے کر رہ گیا۔ فوراً ہی میری نظر دروازے کے بولٹ کی طرف گئی جو چڑھا ہوا تھا۔ لمحہ بھر میں پوری صورت حال مجھ پر عیاں ہو گئی۔ وہ میری خوش فہمی تھی کہ اس کمرے میں کوئی اور نہیں تھا۔ وہ جو بھی تھا کمرے کا بولٹ چڑھا کر غالباً باتھ روم میں گھسا ہوا تھا۔ اس اعتبار سے میرے پاس بہت کم مہلت تھی۔ میں نے پھرتی کے ساتھ سخت بولٹ کو کھٹکے کی آواز کے ساتھ گرا دیا۔

کمرے میں پھیلے ہوئے سکوت میں بولٹ گرنے کی پرشور آواز کا فوری ردعمل ہوا۔ میں دروازے کے پٹ کو ہلا بھی نہ پایا تھا کہ عقب سے ایک زہریلی آواز گونجی "رک جاؤ ورنہ میں گولی مار دوں گا۔"

میں چند ثانیوں کے لئے اپنی جگہ پر جم کر رہ گیا۔ پھر میں نے آہستہ سے پیچھے گھوما تو مجھے وہی چھوکرا نظر آیا جس نے لنڈی کوتل میں مجھ سے الجھنے کی کوشش کی تھی۔ اس کا چہرہ خشک ہو رہا تھا اور اس کے دائیں ہاتھ میں بھرا ہوا پستول دبا ہوا تھا جس کی نال میری طرف اٹھی ہوئی تھی۔

"دروازہ بولٹ کر کے بستر پر لوٹ جاؤ!" اس نے سرد لہجے میں مجھے حکم دیا "یہ یاد رکھنا کہ مجھے تم کو زندہ رکھنے کی کوئی خاص ضرورت نہیں ہے۔ تم نے میری ذرا سی بھی حکم عدولی کی تو میرے پستول کی بے آواز گولی تمہارے سینے میں سوراخ کر دے گی اور کمرا تمہارا مقبرہ بن جائے گا۔"

اس کی دھمکی بے بنیاد نہیں تھی۔ اس کے پستول پر چڑھا بے ہنگم سا سائلنسر دور ہی سے نظر آ رہا تھا۔

میں احتیاط سے دروازے کا بولٹ چڑھا کر اپنے بستر پر لوٹ آیا اور مسہری کے کنارے پر بیٹھ گیا۔

"مجھے یاد پڑتا ہے کہ لنڈی کوتل میں تم ہی نے مجھ سے الجھنے کی کوشش کی تھی۔" میں نے چند ثانیوں تک خاموشی سے اسے گھورتے رہنے کے بعد بھرائی ہوئی آواز میں کہا "میری سمجھ میں نہیں آتا کہ تمہیں مجھ سے کیا پرخاش ہے۔"

"کوئی تمہیں ہر قیمت پر اپنی تحویل میں رکھنا چاہتا ہے۔" اپنی جگہ چھوڑ کر کرسی پر بیٹھتے ہوئے بولا "اسے اس بات سے دلچسپی نہیں کہ تم زندہ پکڑے جاتے ہو یا مردہ۔ یہ تمہاری خوش قسمتی ہے کہ تم ابھی تک زندہ ہو۔ مجھے امید ہے کہ تم کوئی

کہ کے اپنی زندگی کو مختصر کرنے کی کوشش نہیں کرو گے۔"

"تم کس کے لئے کام کر رہے ہو؟" میں نے اسے ٹٹولنے کی نیت سے پوچھا۔

"یہ تو تم ہی ہو گا۔" اس نے زہرخند کے ساتھ کہا "معلوم ہوتا ہے کہ تمہارا اور اس کا کوئی پرانا حساب چل رہا ہے۔"

"وہ اسی ہوٹل میں آئے گا؟" میں نے دانستہ وہ ذومعنی سوال کیا۔ اس کے جواب سے مجھے یہ پتا چل سکتا تھا کہ میں واقعی کسی ہوٹل میں قید کیا گیا تھا۔

وہ بہت چالاک تھا۔ فوراً ہی میرا مدعا بھانپ گیا اور تیزی سے بولا "اس خیال میں نہ رہنا کہ تم ہوٹل میں ہو اور تم چلا کر میرے لئے پریشانیاں کھڑی کر سکو گے۔ اس عمارت میں میرا راج چلتا ہے۔ میں تمہیں ذبح بھی کر دوں تو کوئی دخل انداز ہونے کی کوشش نہیں کرے گا۔"

"تمہاری باتوں سے اندازہ ہو رہا ہے کہ تم کسی کے لئے کام کر رہے ہو۔" چند لمحوں بعد میں نے ایک اور رخ سے بات چھیڑی "تمہارا اس سے جو بھی معاوضہ طے ہوا ہو، میں تمہیں اس سے زیادہ رقم ادا کر سکتا ہوں۔"

اس نے سختی سے میری پیشکش کو رد کر دیا "ہم لوگ عہد شکنی نہیں کرتے۔ کسی سے وعدہ کر لیں تو پھر اسے پورا کر کے دم لیتے ہیں۔ اس لائن میں زیادہ پیسوں کا لالچ کرنے والے تھوڑے ہی دنوں میں اپنی ساکھ کھو بیٹھتے ہیں۔"

"تم نے بتایا تھا کہ تمہیں میری تصویر دی گئی تھی۔" میں اسے باتوں میں الجھا کر یہ اندازہ لگانا چاہ رہا تھا کہ میں کن لوگوں کے قبضے میں ہوں اس لئے میں نے اپنی شناخت کا قصہ چھیڑ دیا "غالباً تصویر دے کر ہی تمہیں میرا نام بتایا گیا ہو گا۔ اگر ہماری کوسٹر لنڈی کوتل کے قریب بازار میں نہ رکتی تو تم وہیں بیٹھے رہ جاتے اور میں پشاور پہنچ جاتا۔"

اس نے تکبر آمیز ہنسی کے ساتھ میری بات کاٹ دی اور بولا "اکبر خان پٹھان ضرور ہے لیکن اتنا بے وقوف نہیں ہے۔ لنڈی کوتل سے اگلی چیک پوسٹ پر ہر گاڑی کے مسافروں کی دیکھ بھال ہوتی ہے۔ میرا ایک آدمی وہاں بھی بیٹھا ہوا تھا۔ تم لنڈی کوتل سے نکل جاتے تو وہاں پہچان لئے جاتے۔ میں کچا کام نہیں کرتا۔ ویسے بھی اس راستے پر سفر کرنے والے چائے پانی کے لئے لنڈی کوتل میں ضرور رکتے ہیں۔ دن کے وقت اس بازار میں پھیری لگانے والے قیمتی چیزیں سستے داموں بیچتے ہیں۔ ان خریداریوں کے لالچ میں ہر شخص یہاں رکنا ضروری سمجھتا ہے۔"

کہانی دھیرے دھیرے کھل رہی تھی۔ کسی کو نہایت شدت سے میری تلاش تھی۔ وہ جو کوئی بھی تھا، اس امر سے بخوبی واقف تھا کہ میں شنگارا ولی گیا ہوا تھا۔ اس کو شنگارا ولی کی کمزوریات کا بھی علم رہا ہو گا کیونکہ اس نے شنگارا ولی تو درکنار، افغان

علاقے میں بھی مجھ پر ہاتھ ڈالنے کی کوشش نہیں کی۔ ویسے بھی شنگارا ویلی میں ہم لوگوں کی حیثیت بدلتی رہتی تھی۔ ابتدا میں صندل خان نے ہمیں سردار یاخندہ گل کا قیدی بنا کر گالان لے گیا تھا اور سردار یاخندہ گل نے میرے تینوں ساتھیوں کو یرغمال بنا کر مجھے اپنی ناجائز بیٹی جنت گل کی تلاش میں بھیجنے کا فیصلہ کیا تھا مگر کاتب تقدیر کو کچھ اور ہی منظور تھا۔ سردار یاخندہ گل کے منصوبے کے روبہ کار آنے سے پہلے ہی گالان میں گھٹیبی والوں نے طبلِ جنگ بجا کر بغاوت کا اعلان کر دیا۔ اس خون ریز بغاوت میں اور جو کچھ ہوا' وہ اپنی جگہ پر تھا لیکن ہم چاروں کے لئے اہم ترین بات یہ ہوئی کہ ہم شنگارا ویلی کی معزول و معتوب قیادت کے قیدیوں سے' سردار صبغت اللہ کے معزز مہمانوں کے درجے پر فائز کر دیے گئے کو ہمارا وہ منصب بھی خطرات سے دوچار ہوتا رہا مگر یہ حقیقت تھی کہ جب ہمیں گالان سے رخصت کیا گیا تو ہم پر عنایات خسروانہ کا فیاضانہ نزول جاری تھا۔

ہم گالان میں اپنے شب و روز میں کھوئے رہے اور ہمارا پراسرار دشمن نہایت سکون و اطمینان سے ہماری واپسی کا انتظار کرتا رہا۔ اس نے اکبر خان کی خدمات حاصل کی ہوئی تھیں اور اکبر خان خدا ترس تھا۔ اسے پورا یقین تھا کہ ہمیں شنگارا ویلی میں ہلاک بھی کر دیا گیا تو شنگاری ہماری لاشوں کو واپس ضرور بھیجیں گے۔ ان اکھڑ اور بد مزاج لوگوں کی روایت تھی کہ موت کے ساتھ ہی وہ اپنا ہر حساب بے باق تصور کر بیٹھتے تھے اور اپنے بدترین دشمن کے مردے کو بھی عزت و تکریم کے ساتھ اس کے ورثا کے حوالے کرنے پر آمادہ ہو جاتے تھے۔ اکبر خان اپنے آقا کے اشارے پر ہماری بلکہ میری زندہ یا مردہ واپسی کا منتظر تھا۔ اسے پورا یقین تھا کہ مجھے جلد یا بدیر اسی زنگی سرحدی راستے سے گزرنا ہوگا جو لنڈی کوتل سے ہو کر پشاور تک جاتا تھا۔ یہ اس کی خوش قسمتی تھی کہ میں زندہ سلامت اس کی نگاہوں میں آ گیا اور اس نے کمال ہوشیاری سے مجھے اپنی تحویل میں لے کر قید کر لیا تھا۔

اس سے گفتگو کرنے کے بعد وہ باتیں میری سمجھ میں آ گئی تھیں لیکن میں یہ اندازہ لگانے سے قاصر تھا کہ میرا اصل دشمن کون تھا؟

شنگاریوں نے جب ہم لوگوں کو کراچی سے اغوا کر کے' بردو دادا کے آدمیوں کی مدد سے افغانستان کی طرف روانہ کیا تو کراچی میں مجھے صرف ایک حریف کی طرف سے خطرہ لاحق تھا جس کی تصدیق جمی لائیڈ نے بھی کر دی تھی۔ وہ خطرہ مکاؤ کے ڈون کوانگ فو کی طرف سے تھا۔ جمی لائیڈ نے مزے لے لے کر بتایا تھا کہ مکاؤ میں بے درپے پیش آنے والے پراسرار خونیں واقعات اور پھر ڈون کوانگ فو کی عظیم الشان حویلی کے احاطے میں مافیا کے ڈان نیشی کاؤ کے دلیرانہ قتل کی واردات کے سلسلے میں ڈون کوانگ فو کو مجھ پر شبہ ہو گیا تھا اور اس نے مجھے پکڑوانے کے لئے اپنے آدمی کراچی بھیج دیے تھے۔ جمی لائیڈ نے مجھ سے واضح طور پر کہہ دیا تھا کہ اس تنازعے میں اسے ہاشی کو کوئی دلچسپی نہیں تھی۔ وہ میرا اور ڈون کوانگ فو کا جھگڑا تھا جس سے مجھے اپنے طور پر نمٹنا تھا۔

اس تمام پس منظر پر غور کرنے کے بعد میں نے ایک ہی نتیجہ اخذ کیا کہ ڈون کوانگ فو کے ہرکاروں کو میری افغانستان کی طرف روانگی کی بھنک مل گئی تھی اور انہوں نے اپنے آقا کی خوشنودی کے لئے اکبر خان کو میری ٹوہ پر لگا دیا تھا۔ ان دنوں افغانستان کا خطہ اس قدر ہولناک بربادی اور بے یقینی کی زد میں آیا ہوا تھا کہ مکاؤ کے عیش پرست غنڈے میرے تعاقب میں سرحد عبور کرنے کی ہمت نہیں کر سکتے تھے۔

وہ صورتِ حال کا طویل اور پیچ در پیچ تجزیہ تھا جو میں نے خاموشی کے چند لمحات میں مکمل کر لیا اور پورے اعتماد سے اکبر خان سے کہا۔ "تم نے اچھا کیا کہ اپنا تعارف کرا دیا۔ مجھے یہ اعتراف کرنے میں کوئی عار نہیں کہ تم انتہائی ظالم شے ہو۔ تم نے جس سرعت سے مجھے پہچان کر اپنی کارروائی کی' اس کی بنا پر مجھے یہ کہنے میں کوئی جھجک نہیں کہ تمہیں بے وقوف گردانے والے احمقوں کی جنت میں رہتے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ تم سے کام لینے والے نکٹے لوگ بھی تمہاری کارکردگی دیکھ کر حیران رہ جائیں گے۔"

میرے توصیفی کلمات نے اس کے چہرے پر سرخی کی لہر دوڑا دی مگر وہ اپنے تاثرات کو چھپانے کی ناکام کوشش کرتے ہوئے منہ بنا کر بڑبڑایا۔ "تم کن نکٹے چپٹے لوگوں کی بات کر رہے ہو! میں کسی چھوٹی موٹی پارٹی کے لئے کام نہیں کرتا۔"

"میں نے تحقیر کے لئے یہ بات نہیں کہی تھی۔" میں نے جلدی سے وضاحت کی۔ "میرا اندازہ ہے کہ تم مکاؤ' ہانگ کانگ یا چین سے آئے ہوئے کچھ لوگوں کے لئے کام کر رہے ہو! ان کے خدوخال نکٹے چپٹے ہی ہوتے ہیں۔"

"خدا کی پناہ!" وہ فرش پر نسوار کی پچکاری مارتے ہوئے بولا۔ "ان زرد لوگوں سے مجھے وحشت ہوتی ہے۔ انہیں دیکھتے ہی شفاف شیشے پر رینگتی ہوئی کسی ایسی چھپکلی کا وجود یاد آتا ہے جس کی پھیلی ہوئی آنکھیں اپنے کسی مسحور شکار پر مرکوز ہوں۔ ایک لمحے کے لئے بھی اس نسل کے لوگوں کے قریب نہیں رہ سکتا۔"

"پھر وہ کون ہیں؟" لوہا گرم دیکھ کر میں نے فوراً ہی تفتیشی سوال داغ دیا۔

"مقامی ہیں۔" وہ اضطراری لہجے میں بول پڑا۔ "میں غیر ملکیوں کے لئے کام کرنے کو غداری سمجھتا ہوں۔"

"اور اگر اپنے ہی لوگ غداری کر رہے ہوں تو تمہارا رویہ کیا ہوگا؟" میں نے پوچھا۔

"کیا مطلب؟" میرے سوال پر وہ بری طرح چونک پڑا۔ حیرت سے اس کی آنکھیں پھیل گئیں۔

"بات میری یا تمہاری ذات کی نہیں۔" میں نے کہا۔ "کہو کہ وہ مجھے یا تمہیں الجھا کر کسی طرح ملک کو نقصان پہنچا

آکر حشش کر رہے ہوں تو تم کیا کرو گے؟" میں نے اس کی کمزوری بھانپتے ہی اپنے سوال کا رخ بدل دیا۔

"میں انہیں ختم کر دوں گا۔" اس کا جواب بالکل غیر ارادی اور بے ساختہ تھا۔

"پھر تم ایک کام کرو۔" میں نے نرمی سے اسے مشورہ دیا "اگر تم اتنے ہی محب وطن ہو تو میرے بارے میں فوج یا انٹیلی جنس کے کسی اعلیٰ افسر سے بات کرو۔ وہ تمہیں بتا دے گا کہ میری وفاداریوں کی کیا اہمیت ہے۔"

"کیا تم فوجی ہو؟" اس کے لب و لہجے میں حیرت و احترام کا امتزاج تھا۔

"نہیں" میں نے اپنے سر کو جنبش دیتے ہوئے کہا "لیکن ان کا معاون ضرور ہوں۔"

"پٹھان فوج میں ہو یا نہ ہو' وہ فوجی ہوتا ہے۔" وہ اپنی گردن گھما کر غرایا "ہم لوگ اپنی زمین کے لئے خون دینے کو بہت بڑی سعادت سمجھتے ہیں' اگر یہ ایسا ہی کوئی معاملہ ہوا تو تم مجھے اس سے باہر سمجھو۔"

اسی وقت دروازے پر دستک ہوئی اور پھر ہوتی ہی چلی گئی۔ اکبر خان اضطراری طور پر کرسی سے اٹھ کھڑا ہوا اور اپنے پستول سے مجھے زد میں لئے ہوئے' ہوشیاری سے دروازے کی طرف بڑھنے لگا۔

اس مرحلے پر میرا اس سے الجھنے کا کوئی ارادہ نہیں تھا۔ نہ ہی اس نے کسی غفلت کا مظاہرہ کیا اور بولٹ گرا کر دروازہ کھول دیا۔ باہر سے فوراً ہی دو آدمی کمرے میں گھس آئے۔ دروازہ بند کر دیا گیا۔

ان میں سے ایک چہرہ میرا شناسا تھا۔ اسے دیکھتے ہی چونکنا میرا اضطراری ردعمل تھا لیکن میں نے فوراً ہی اپنے تاثرات پر قابو پا لیا۔ میں انجان بن کر ان کے عزائم سے بہتر طور پر واقف ہو سکتا تھا۔

مجھے یاد پڑتا تھا کہ جب میں نے مافیا میں شمولیت اختیار کی تھی تو یہ شخص پراسرار انداز میں ٹریڈ لائن کے دفتر میں آتا جاتا رہتا تھا۔ وہ دفتر میں کسی سے بات چیت کئے بغیر حبیب جیوانی کے دفتر کی طرف جاتا اور بیٹھنے میں اس کے ساتھ کچھ وقت گزار کر خاموشی سے واپس لوٹ جاتا۔ مافیا کے اصل کاروبار یعنی ہیروئن کے لین دین سے اس کا کوئی براہ راست تعلق نہیں تھا' اس لئے میں نے جگنو اور پھر شبیر شاہ سے بھی اس کے بارے میں معلومات حاصل کرنے کی کوشش نہیں کی لیکن اس وقت اسے کمرے میں موجود پا کر مجھے شبہ ہونے لگا تھا کہ شاید مافیا کے سرکردہ لوگوں کو اپنے مقامی یونٹ کی مکمل تباہی ہضم نہیں ہو سکی تھی۔ وہ لوگ حبیب جیوانی کی موت اور ٹریڈ لائن کے دفاتر پر کامیاب چھاپے کی وجوہ کا سراغ لگانے کے لئے سرگرداں تھے۔

آنے والوں نے گہری اور تنفر آمیز نظروں سے میرا جائزہ لیا۔ اجنبی شخص نے اکبر خان سے مخاطب ہو کر کہا "تم نے ٹھیک نوی

پر ہاتھ ڈالا ہے۔ اتنی صفائی سے کام کرنے پر تم انعام کے حق دار بن گئے ہو۔"

اس اثنا میں دوسرا شخص براہ راست میری طرف بڑھتا چلا آیا۔ اس کے کتابی چہرے اور بھاری جبڑوں کے علاوہ آنکھوں کی بناوٹ سے اس کی تشدد پسند طبیعت کا اظہار ہو رہا تھا۔ وہ مجھ سے بمشکل دو قدم دور رک گیا اور پھر جھک کر اپنے چہرے کو میرے چہرے کے اتنے قریب لے آیا کہ اس کے گہرے سانسوں سے بچنے کے لئے مجھے اپنا منہ دوسری طرف پھیرنا پڑ گیا۔

اس نے فوراً ہی میرے گریبان پر ہاتھ ڈال دیا اور اسے ایک جھٹکا دے کر تنفر آمیز لہجے میں بولا "ہم اپنے دشمنوں کو پاتال میں سے بھی ڈھونڈ نکالتے ہیں۔۔۔ مجھے پہچانا تم نے؟"

میرے لئے وہ لمحات کٹھن مگر فیصلہ کن تھے۔ میرا ذہن برق رفتاری سے کام کر رہا تھا۔ اگر ان لوگوں کو مجھے مارنا ہی ہوتا تو اکبر خان مجھے اغوا کرنے کے بعد جمرود روڈ کے اطراف میں تاحد نظر پھیلے ہوئے ویرانوں میں بہت آسانی سے ذبح کر کے یا گولی مار کے پھینک سکتا تھا۔ اس نے مجھے بے ہوشی کی حالت میں پشاور کے ایک بارونق علاقے میں پہنچا کر بہت بڑا خطرہ مول لیا تھا۔ اس سے ایک بات ظاہر ہوتی تھی کہ وہ لوگ فوری طور پر مجھے مارنے کے موڈ میں نہیں تھے۔

میں نے پوری قوت سے اس کا ہاتھ اپنے گریبان سے جھٹک دیا اور پھرتی سے کئی قدم پیچھے ہٹ کر کہا "مقابلے کی آرزو ہے تو میں اس کے لئے تیار ہوں۔ اس خیال میں نہ رہنا کہ میں مجبوری کی وجہ سے تم لوگوں کی بدتمیزیاں خاموشی سے سہتا رہوں گا۔ مجھے یہ بتاؤ کہ تم لوگ کون ہو اور مجھ سے کیا چاہتے ہو؟"

میرا گریبان پکڑنے والے نے دوبارہ میری طرف لپکنے کا قصد کیا مگر اس کے ساتھی نے اسے بروقت روک لیا "بوبی! اپنے اوپر قابو رکھو۔ میں یہاں کوئی ہنگامہ آرائی پسند نہیں کروں گا۔ اکبر خان کا ماموں بھی اپنے ہوٹل میں کشت و خون برداشت نہیں کرے گا اور بلاوجہ بات بگڑ جائے گی۔"

وہ شاید بوبی سے سینئر تھا کیونکہ اس کی آواز پر بوبی کے بڑھتے ہوئے قدم رک گئے۔ مجھے یاد آ گیا کہ ٹریڈ لائن میں بھی میں نے اس کا نام بوبی ہی سنا تھا مگر میں دانستہ اس کی طرف سے انجان بنا رہا۔

"تم باس ہو!" بوبی نے اپنا سر جھٹک کر اپنے ساتھی سے کہا "جیسا تم چاہو گے ویسا ہی ہو گا لیکن میں یہ بتا دوں کہ ذلیل لاتوں کا بھوت ہے' باتوں سے راہ راست پر نہیں آئے گا۔ چیف بھی اس سے بہت گھبراتا تھا۔"

"میں تمہارے کسی چیف کو نہیں جانتا۔ تو کس کی بات کر رہا ہے؟" میں نے بوبی سے پوچھا۔

میرے طرز تخاطب پر بوبی بھڑکنے ہی والا تھا کہ باس نے اشارے سے اسے خاموش کرا دیا اور خود ایک کرسی پر بیٹھتے ہوئے مجھ سے بولا "ایک طرف بیٹھ جاؤ اور تکلف کو ذہن سے جھٹک دو۔

ہمیں تم سے کچھ اہم باتیں کرنی ہیں۔"

"ہم باتیں گریبان پکڑ کر نہیں کی جاتیں۔" میں نے تلخی سے کہا اور مسہری پر بیٹھ گیا۔

"تم باہر ٹھہرو۔" باس نے اکبر خان سے کہا "ضرورت ہوئی تو تمہیں بلا لیں گے۔"

اکبر خان لمحہ بھر کے لئے متذبذب نظر آیا۔ میں نے اس کے دل میں شبہات کے جو بیج بوئے تھے وہ بار آور ثابت ہو رہے تھے۔ اس نے منہ سے کوئی لفظ نکالے بغیر اپنا پستول شلوار کے نیفے میں اڑسا اور باہر چلا گیا۔ اس بار ان دونوں نے دروازہ بولٹ کرنے کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی۔ میرے نقطۂ نظر سے ان کی وہ کاہلی سودمند تھی۔ یہ بات یقینی تھی کہ اکبر خان باہر جانے کے باوجود اندر کی گفتگو پر کان لگائے رکھتا۔ اگر میں اپنی باتوں سے یہ تاثر پیدا کرنے میں کامیاب ہو جاتا کہ وہ دونوں ملک کے بدخواہ تھے تو اکبر خان کے دل میں میرے لئے ہمدردی کا جذبہ پیدا ہو سکتا تھا۔ صورت حال زیادہ خراب ہوئی تو وہ کمرے میں گھس کر میری عملی مدد بھی کر سکتا تھا۔

باہر اجالا پھیلنے لگا تھا لیکن اس گھٹیے اجالے میں کمرے کو روشن رکھنے کے لئے بلب بدستور جل رہے تھے۔

"اگر باس تم سے نرمی برتنے پر آمادہ ہے تو مجھے بھی تمہارا لحاظ کرنا پڑے گا۔" بوبی نے دوسری کرسی پر بیٹھتے ہوئے مہذب پیرائے میں کہا "میں یہ بات تسلیم نہیں کر سکتا کہ تم نے مجھے نہیں پہچانا ہوگا۔"

"کسی شناسا کے نظر آنے پر کچھ بے ساختہ تاثرات ابھرتے ہیں۔ شاید تم نے اندر آ کر میرے سپاٹ چہرے پر غور نہیں کیا ہوگا۔" میں نے بھی مصالحانہ لب و لہجہ اختیار کرتے ہوئے جواب دیا "اب بہتر یہی ہوگا کہ تم اپنا تعارف کرا دو۔"

"میں چیف کے لئے مال اور رقوم کی باہر ترسیل کے انتظامات کرتا تھا اور اکثر اس کے پاس آتا رہتا تھا۔" اس نے کہا۔

"اوہ!" میں نے بے ساختگی سے کہا "یوں کہو کہ تم مافیا کے کارکن ہو اور سیٹھ حبیب جیوانی کے لئے کام کرتے تھے۔ دراصل ٹریڈ لائن میں ہر شخص اپنے کام سے کام رکھتا تھا۔ وہاں دوسروں کے بارے میں تجسس میں پڑنے کی اجازت نہیں تھی۔ میرے لئے تم ایک اجنبی تھے اس لئے ہو سکتا ہے کہ میں نے تمہیں دیکھنے کے بعد بھی کوئی اہمیت نہ دی ہو۔"

"باس کو خاص طور پر لندن سے کراچی بھیجا گیا ہے۔ پورے شہر میں میرے سوا کوئی ایسا آدمی آزاد یا زندہ نہیں بچا تھا جو ٹریڈ لائن پر نازل ہونے والی تباہی کے بارے میں تحقیقات کر سکے۔" بوبی پیٹ ملکا کر بولنے لگا "اس آپریشن میں جو کچھ ہوا۔ وہ ... یقین ہے ایک کارروائی ... بڑی مخبری کے ... ہو ہی نہیں سکتی۔"

"اور تمہیں شبہ ہے کہ مخبری میں نے کی ہوگی؟" میں نے اس کی بات کاٹ کر سوال کیا۔

"ظاہری حالات ایسے ہی ہیں۔" باس کے لقب سے مخاطب کئے جانے والے شخص نے کہا "ٹریڈ لائن پر پولیس اور نیم فوجی دستوں نے پوری تیاریوں کے ساتھ دھاوا بولا تھا۔ وہاں سے چڑیا کا بچہ بھی بچ کے نہیں نکل سکا۔ کافی لوگ مارے گئے۔ جو زندہ بچے وہ سب گرفتار کر لئے گئے۔ حد یہ ہے کہ سیٹھ حبیب جیوانی جو چھاپے کے وقت دفتر میں نہیں تھا وہ بھی ایک قریبی سڑک پر گولیوں سے بھون ڈالا گیا۔ اس تباہی نے سب بڑوں کو تشویش میں مبتلا کر دیا ہے۔ ان کے ایما پر میں نے کراچی میں تفتیش کی تو پتا چلا کہ تمہارا بال بھی بیکا نہیں ہوا۔ تم مافیا میں کلیدی کردار ادا کرتے تھے۔ اگر ٹریڈ لائن پر چڑھائی کرنے والے اتنے ہی باخبر تھے تو انہوں نے تمہیں کیوں نظر انداز کر دیا؟ میرے لئے اس سوال کا جواب پانا ضروری ہو گیا۔ اپنی ان ہی کوششوں میں مجھے بوبی تک رسائی حاصل ہوئی۔ ہم دونوں نے اپنی تحقیقات کا دائرہ وسیع کیا تو معلوم ہوا کہ کراچی میں مافیا کی تباہی کے بعد تم کھلے بندوں اپنے فلیٹ میں رہتے رہے اور کسی نے تمہیں تنگ نہیں کیا پھر تم اپنے ساتھیوں سمیت اچانک لاپتا ہو گئے۔ تمہاری اچانک گمشدگی سے ہمیں شبہ ہوا کہ تم بھی کہیں چھپے ہو لیکن پھر بدروا کے قومیوں کے ذریعے ایک کہانی بوبی تک پہنچی۔ میں خود ولی سے ملا اور اس نے تمہارے اغوا کی پوری کہانی سنا ڈالی۔ ولی کو تمہارے اغوا کا سبب معلوم نہیں تھا لیکن بوبی جانتا تھا کہ ٹریڈ لائن کو ایک سودے کی رقم سوار باچا خیل کے قومیوں کو ادا کرنی تھی۔ ان کڑیوں کو یکجا کر لینے کے بعد یہ سمجھنا مشکل نہیں تھا کہ شکاری سوار نے اپنے مال یا اس کے معاوضے کی وصولی کے لئے تمہیں اغوا کیا ہے کیونکہ اس کے معروف لوگوں میں سے صرف تم زندہ بچے تھے۔ مجھے امید تھی کہ تم اسے مطمئن کر کے یا مہلت حاصل کر کے ضرور واپس لوٹو گے۔ اسی دن ہم نے پشاور پہنچ کر مقامیوں سے رابطہ کیا اور لنڈی کوتل پر نظریں لگا دی۔۔۔"

میں نے اس مرتبہ اسے بھی بات پوری کرنے کا موقع نہیں دیا "بوبی کے سلوک سے ظاہر ہو رہا ہے جیسے تمہیں میری بدنیتی کا پورا یقین ہو چکا ہے۔ بات صرف شبہے کی ہوتی تو پہلے مجھے صفائی کا موقع ملنا چاہئے تھا۔"

میں نے ان دونوں سے اس بات کی وضاحت نہیں کی کہ سوار باچا خیل سے ہیروئن یا رقم کا تنازع پہلے ہی طے ہو چکا تھا اور اسے اس کا مال لوٹا دیا گیا تھا۔ ہمارے اغوا کا سبب جنت گل کی ذات اور اس کی پھیلائی ہوئی باتیں تھیں۔ یہ بہت اچھا تھا کہ وہ شدید غلط فہمی میں مبتلا تھے۔ انہیں اصل صورت حال کی بھنک بھی مل جاتی تو میرے لئے ... محال ہو ... پشاور میں سوار باچا خیل کو اس کی حویلی میں محصور کرنے والے ... زندہ تھے اور

پھر میں نے اس کی مطلوبہ ہیروئن کہاں سے حاصل کی تھی۔ ان حوالوں سے اسپیشل ٹاسک فورس کا ذکر ناگزیر ہو جاتا اور پھر میں ان دونوں سے کسی طرح اپنی گردن نہیں بچا سکتا تھا۔ وہ مجھے سرکاری ایجنٹ اور مخبر قرار دے کر بے دردی سے موت کے گھاٹ اتار دیتے۔

"خیر وہ پہلی کی جلدبازی تھی۔ اب تمہیں صفائی کا موقع دیا جا رہا ہے۔" باس نے کہا۔

"ٹریڈ لائن پر جو تباہی نازل ہوئی وہ میرے لئے بھی حیران کن تھی۔" میں نے بڑا محتاط انداز میں سگریٹ سلگانے کے بعد کہا "کچھ عرصے سے کراچی کے حالات گڑبڑ چل رہے تھے۔ چیف کو کئی بار شبہ ہوا کہ کچھ نامعلوم لوگ گاڑیاں بدل بدل کر اس کا پیچھا کرتے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ اس کی بیوی کی کسی بے احتیاطی کی وجہ سے اس کی روپوشی راز نہ رہی ہو۔ سرکاری طور پر اسے جرمنی کی ایک جیل میں مردہ قرار دیا جا چکا تھا۔ ایسی صورت میں اس کی یہاں موجودگی کی خبریں مخبر اداروں کو چوکنا کر سکتی تھیں۔ یہ ہم سب کی بدقسمتی ہے کہ چیف نے ان مذموم خطرات کی اہمیت کا ادراک نہیں کیا اور سب کچھ ڈوب گیا۔ اس واقعے نے مجھے ہلا کر رکھ دیا تھا۔ یہ بات بالکل غلط ہے کہ میں کچھ عرصہ اپنے فلیٹ میں روپوش رہا۔ میں کسی چور کی طرح وہاں روپوش تھا۔ کئی بار مجھے وہاں سے غائب بھی رہنا پڑا۔ میں اسے صرف اپنی خوش قسمتی قرار دوں گا کہ کوئی سرکاری اہلکار مجھ تک نہیں پہنچ سکا مگر مجھے یقین ہے کہ میری تلاش جاری ہو گی۔ سردار رہا شدہ گل نے مجھے اغوا کر کے ان لوگوں کو بھی چکر میں ڈال دیا ہو گا۔ میں کراچی میں کافی مدت تک منظر عام پر نہیں آ سکوں گا۔"

باس چند ثانیوں تک خاموش رہ کر گہری نظروں سے میری طرف دیکھتا رہا۔ صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ میرے چہرے سے میری باتوں کی صداقت کا اندازہ لگانا چاہ رہا تھا۔ آخرکار وہ سپاٹ لہجے میں بولا "تو میں یہ سمجھ لوں کہ تم سچ بول رہے ہو؟"

"تم کراچی چل کر خود اندازہ لگا سکتے ہو کہ وہاں میرے لئے کتنے خطرات موجود ہیں....."

"مجھے اندازہ ہے۔" وہ سر ہلاتے ہوئے گہری سنجیدگی سے بولا۔ "تم نے شاید میری بات پر غور نہیں کیا کہ میں نے تمہارے بارے میں باقاعدہ تحقیقات کی ہیں۔ یہ تمہاری خوش قسمتی ہے کہ کسی سرکاری ادارے کو تمہاری تلاش نہیں ہے۔ اس کا ایک ہی مطلب ہے کہ تم ان کے آدمی ہو۔ البتہ شہر میں کچھ اور لوگ ضرور تمہاری تلاش میں ہیں۔"

"وہ کون لوگ ہیں؟" میں نے اس کے اخذ کئے ہوئے نتیجے کو کوئی اہمیت دیئے بغیر پوچھا۔

"وہ دو غیر ملکی بدمعاش ہیں اور اپنے کام کے آدمیوں کی تلاش میں کراچی کے جرائم پیشہ افراد کی بستیوں میں بھٹکتے پھر رہے ہیں۔"

اس نے معنی خیز لہجے میں کہا "تمہیں اپنے دشمنوں کے بارے میں خاصا باخبر ہونا چاہئے۔"

"وہ بھی سردار رہا شدہ گل کی طرح ٹریڈ لائن کے قرض خواہ ہو سکتے ہیں....."

"میں تمہاری سہولت کے لئے بات واضح کئے دیتا ہوں۔" وہ میری قطع کلامی کر کے بولا "وہ مکاؤ سے آئے ہوئے ہیں۔"

مکاؤ کا ذکر آتے ہی میرے بدن میں سنسنی کی لہر سرایت کر گئی مگر میں نے حیرت کا اظہار کرتے ہوئے کہا "مکاؤ کے بدمعاش؟ انہیں مجھ سے کیا پرخاش ہو سکتی ہے؟ مشرق بعید کے کسی بھی علاقے سے ہمارا لین دین نہیں تھا۔"

"بکواس مت کرو!" اس بار وہ برہم ہو کے غرایا "ان لوگوں کا مافیا سے دور کا بھی واسطہ نہیں ہے۔ یہ بتاؤ کہ تم مکاؤ گئے تھے یا نہیں؟ وہاں تمہارا کیا کام تھا؟ اس بارے میں چیف کو کیوں لاعلم رکھا گیا؟"

میرا ارادہ تھا کہ مکاؤ جانے کے واقعے سے انکار کر دوں گا لیکن اس کے سوالات بہت کاٹ دار تھے۔ ان سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اسے میرے مکاؤ جانے کے بارے میں خاصی معلومات حاصل تھیں۔ میں نے دل ہی دل میں پہلی بار گھبراہٹ محسوس کی اور آہستگی سے بولا "میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ ٹریڈ لائن کی تباہی کے بعد میں نے سارا وقت کراچی میں نہیں گزارا تھا بلکہ خطرات کو بھانپتے ہوئے باہر نکل گیا تھا۔ وہ صرف وقت گزارنے کا ایک بہانہ تھا۔ اس وقت چیف اس دنیا میں نہیں تھا۔ اس لئے اسے باخبر رکھنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ وہاں کے کسی بدمعاش کو میری کوئی بات ناگوار گزری ہو۔ میں نے وہاں کے کئی جوئے خانوں میں خاصی لمبی رقمیں جیتی تھیں۔ وہ دونوں ان جوئے خانوں کے پالتو غنڈے بھی ہو سکتے ہیں۔"

میں نے اندھیرے میں ایک تیر چلایا تھا جو ناکام بھی ہو سکتا تھا۔ میرے بیان میں سب سے بڑا جھول یہ تھا کہ میں حبیب کی موت کے بعد نہیں بلکہ اس سے بہت پہلے مکاؤ گیا تھا۔ اس وقت میں نے حبیب جیوانی سے اسلام آباد جانے کا بہانہ کیا تھا۔ اگر وہ دونوں پوری معلومات کے ساتھ آئے تھے تو باس ایک بار میری گرفت کر سکتے تھے لیکن بات ٹل گئی۔ وہ دانت پیستے ہوئے بولا "دونوں جنگلی حرام زادے بہت تیز ہیں۔ کھل کر بات نہیں کرتے۔ بس انہیں ہر قیمت پر تمہاری تلاش ہے۔ تمہیں کیا لینے جا کر ان سے سودے بازی کی جائے گی تو وہ تمہارے اوپر کھلنے پر مجبور ہو جائیں گے۔ اس وقت پتا چل جائے گا کہ تمہاری کہانی میں کتنی حقیقت پائی جاتی ہے۔"

وہ خاموش ہو گیا۔ میں نے بھی اس بوجھل سکوت کو توڑنے میں پہل نہیں کی۔ میں دل ہی دل میں خدا کا شکر ادا کر رہا تھا کہ وقت کڑی میرے کان پر سے گزر گئی تھی۔ مکاؤ سے آنے والے بدمعاش یقیناً ڈون کو انگ فو کے آدمی تھے۔ اگر وہ میرے

ہدایات کی تشہیر کر چکے ہوتے تو اس وقت میرا بچ نکلنا ناممکن ہوتا۔ لندن سے آئے ہوئے پاکستانی نژاد باس کے آخری الزامات بہت خطرناک تھے لیکن میرے لیے اتنا ہی کافی تھا کہ مجھے عارضی مہلت مل گئی تھی۔ باس کی گفتگو کا اہم ترین نکتہ یہ تھا کہ وہ ذاتی طور پر مجھے کراچی لے جانے تک مزید کئی دن زندہ رکھنے کے لیے تیار ہو چکا تھا۔ میں اس مدت میں اپنی گلوخلاصی کے لیے کچھ ہاتھ پیر مار سکتا تھا۔ اس وقت اس سے زیادہ کی امید عبث تھی۔

کچھ دیر کی خاموشی کے بعد باس پھر بولنے لگا "تم سمجھ گئے ہو گے کہ ہمارے لیے مکاؤ کی کیا اہمیت ہے۔ وہاں ہمارا ایک اہم ترین آدمی بھرے مجمع میں قتل کر دیا گیا تھا اور قاتل کا سراغ نہیں مل سکا تھا۔"

"ہاں۔ میں زندگی بھر ژان ممبشی کاؤ کو نہیں بھول سکتا" میں نے اداسی اختیار کر کے کہا "مجھے کئی دن بعد چیف نے اس کے دردناک قتل کے بارے میں بتایا تھا۔ ژان مجھ سے بہت محبت اور نرمی سے پیش آیا تھا۔ اس نے مجھے تخلیے میں گفتگو کرنے کی دعوت بھی دی تھی۔ اگر موت نے اسے رپورٹ بھیجنے کی مہلت دی ہوتی تو تمہیں یہ بھی معلوم ہوتا کہ وہ مجھے چیف سے زیادہ بااختیار بنانے کا آرزومند تھا مگر موت نے سب کچھ ملیامیٹ کر دیا۔ ژان ممبشی کاؤ مکاؤ میں مارا گیا۔ یہاں مافیا نس نس کر دی گئی اور چیف نے ایک ماتحت کی ماتحتی کرنے سے پہلے ملکِ عدم کو سدھار گیا۔"

"ژان ممبشی کاؤ کی موت مافیا کے لیے کاری ضرب ہے" باس نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "یہی وجہ ہے کہ تمہیں زندہ پکڑا گیا ہے اور الزام ثابت ہونے تک زندہ رکھا جائے گا ورنہ غداروں کے بارے میں مافیا کی روایات بہت سفاکانہ ہیں۔ جس کسی پر مافیا سے غداری کا شبہ بھی ہو جائے، اسے پہلی فرصت میں دوسروں کے لیے عبرت کا نمونہ بنا دیا جاتا ہے۔ تمہارا دامن صاف ہوا تو پاکستان میں مافیا کی تنظیم نو کا کام شاید تم ہی کو سونپ دیا جائے۔"

"تم اپنی بات کہہ چکے ہو۔ میں نے اپنی صفائی پیش کر دی ہے۔ اب میری بے گناہی کا فیصلہ کب ہو گا؟"

"تمہیں مکاؤ سے آئے ہوئے چینیوں کے سامنے پیش کر کے شناخت کی تمام تیاریاں کرائی جائیں گی" باس کے ہونٹوں پر خفیف سی طنزیہ مسکراہٹ پھیل گئی "مجھے شبہ ہے کہ کہیں وہ ژون کوانگ فو کے نشانہ نہ ہوں۔"

"یہ ژون کوانگ فو کون ہے؟" میں نے اپنے اضطراب پر قابو پاتے ہوئے پوچھا۔

"وہ مکاؤ میں شی کا آدمی ہے" باس کے ہونٹوں کے گوشے پھیل گئے "وہ اس خطے میں اس قدر طاقت ور اور بارسوخ ہے کہ اسے مکاؤ کا بے تاج بادشاہ کہا جاتا ہے۔ اس کا حصہ ادا کیے بغیر کوئی شخص کوئی جائز یا ناجائز دھندا نہیں کر سکتا پھر بھی لوگ اس کی عزت کرتے ہیں۔ ژان ممبشی کاؤ اسی کی حویلی میں مارا گیا تھا۔"

"اوہ!" میں نے تحیر زدہ آواز میں کہا "یہ مجھے معلوم نہیں تھا۔ پھر تو یہ سامنے کی بات ہے کہ شی کے ایک بڑے نے مافیا کے ایک بڑے کو گھیر کر مروا دیا۔ اس سازش پر کوانگ فو کے چیتھڑے اڑا دیے جانے چاہییں تھے۔"

اس نے اپنے سر کو نفی میں جنبش دیتے ہوئے کہا "وہ دونوں ایک دوسرے کے دوست اور بچپن کے گہرے دوست تھے۔ وہاں شی اور مافیا کا کوئی تصادم نہیں تھا۔ ایک دوست اپنے پرانے دوست سے ملنے گیا تھا۔ چینی بہت روایات پرست ہوتے ہیں۔ وہ دشمن کو بھی ایسی مکاری سے نہیں مارتے۔ ژان ممبشی کاؤ کے قتل کے بعد ژون کوانگ فو کے آدمیوں نے مکاؤ کے ہر مشتبہ آدمی کے گھر اور کاروبار کو جلا کر راکھ کے ڈھیر میں تبدیل کر دیا تھا۔ شاید کسی نے کوانگ فو کے سینے میں بھڑکتی ہوئی آگ نہ دیکھی ہو لیکن مکاؤ میں بھڑکتے ہوئے فلک بوس شعلوں کو میلوں دور تک دیکھا گیا تھا۔ ژون کوانگ فو نے اپنے معزز ترین مہمان کے قتل کو اپنی سخت بے عزتی تصور کیا تھا۔ وہ آج تک مافیا کے بڑوں سے شرمسار ہے لیکن ژون کوانگ فو کی حویلی میں پیش آنے والے واقعات سختی سے دبا دیے گئے۔ کسی کو نہیں معلوم کہ اندر کیا ہوا؟ وہاں کون کون مشتبہ تھا؟ ژون کوانگ فو کس کی ٹوہ میں لگا ہوا ہے؟ پرانے دوستوں کی ملاقات کے جشن میں شرکت کرنے والے اس بارے میں ایک لفظ بھی بتانے پر آمادہ نہیں ہیں۔ بس ژون یہ کہتا رہتا ہے کہ جس دن وہ اپنے عزیز ترین دوست کے قاتل کو پکڑ لے گا، اسے اسی دن ممبشی کاؤ کے ورثا کے حوالے کر دے گا۔"

اس کی وہ باتیں آنکھیں کھول دینے والی تھیں۔ ان سے میری کئی الجھنیں دور ہو گئیں۔

مجھے ہر دم یہ دھڑکا لگا رہتا تھا کہ جب ژون کوانگ فو کو مجھ پر شبہ ہو چکا ہے تو کسی وقت یہ بات مافیا والوں کو بھی معلوم ہو جائے گی اور وہ مجھے فنا کر دینے پر تل جائیں گے لیکن باس نے اپنی روانی میں اندر کی باتیں اگل دی تھیں۔ ژون جو کچھ کر رہا تھا، سخت رازداری کے ساتھ کر رہا تھا۔ مافیا والے سر توڑ کوششوں کے باوجود حقائق یا ژون کی سوچ کے بارے میں کچھ معلوم کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکے تھے لیکن باس مجھے مکاؤ والوں کے سامنے ڈالنے ہی سب کچھ جان لیتا تو میں دو طرفہ عذاب میں مبتلا ہو جاتا۔

"ان معاملات کو تم مجھ سے بہتر سمجھتے ہو" میں نے سر جھکا کر کہا "اگر ژون کوانگ فو مجرم ہونے کے باوجود اتنا گہرا روابط رکھتا ہے تو بہت عظیم آدمی ہے۔ حیرت ہے کہ میں مکاؤ جانے کے باوجود اس کا ذکر تک سننے سے محروم رہا۔"

"اس بارے میں زیادہ نہ بولو" اس نے ناگواری سے کہا "اگر صرف ایک بات معلوم ہو جائے کہ مکاؤ سے آئے ہوئے بدمعاش"

زون کوانگ فو کے خونخوار ہیں تو میں اپنے ناخنوں سے تمہارا زخمی چہرہ نوچ ڈالوں گا۔ اس کا مطلب ہوگا کہ تم جھوٹے ہو۔ تم عجیب ہیجانی کی زندگی میں، اسے جانے بغیر مکار کتے اور دھوکے سے زان نجشی کازو کو موت کے گھاٹ اتار کے واپس لوٹ نہ سکتے۔ اب زون کوانگ فو کو شدت سے تمہاری تلاش ہے۔"

"تم تصویر کا صرف ایک ہی رخ دیکھ رہے ہو" میں نے احتجاج کیا "اگر دروزان کے فوری نہ ہوئے تو کیا ہوگا؟"

وہ استہزائیہ انداز میں ہنس پڑا "میں بتا ہی چکا ہوں کہ ایسی صورت میں پاکستان میں مافیا کے نئے چیف تم ہو گے" اس کے گندمی چہرے پر اس کے چمکتے ہوئے دانتوں کی نمایاں قطاریں مجھے اس خونی بھیڑیے کی یاد دلا رہی تھیں جو اپنے شکار کو کسی بند گوشے میں بے بس پا کر دانت نکوس رہا ہو۔

"کراچی پہنچتے ہی تمہاری تقدیر کا فیصلہ ہو جائے گا" بوبی نے اپنی دانست میں باس کی گفتگو کا خلاصہ پیش کرتے ہوئے کہا۔ "اگر زان نجشی کازو کی آخری رپورٹ تمہارے حق میں نہ ہوتی تو پشاور ہی میں تمہارا فیصلہ ہو جاتا۔"

باس ایک جھٹکے سے اپنی کرسی سے اٹھ کھڑا ہوا اور بوبی سے مخاطب ہو کر بولا "اکبر خان کو اندر بلاؤ۔"

بوبی دروازے کی طرف گیا تو میں نے اس مہلت سے فائدہ اٹھاتے ہوئے باس سے سوال کر ڈالا "اب ہم کراچی کے لیے کب روانہ ہوں گے؟" اس وقت تک کافی اجالا پھیل چکا تھا لیکن ضرورت نہ ہونے کے باوجود کمرے کے بلب روشن تھے۔

"بندوبست ہوتے ہی ہم چل پڑیں گے۔ میں وقت برباد کرنے کا قائل نہیں ہوں۔"

"کیا اس دوران میں مجھے اپنے ساتھیوں سے رابطہ کرنے کی اجازت ہوگی؟" میں نے خوشامدانہ لہجے میں پوچھا۔

"ہرگز نہیں" وہ غرایا "یہ یاد رکھنا کہ فیصلہ ہونے تک تم ایک قیدی کی حیثیت سے رہو گے۔"

اسی اثنا میں اکبر خان اندر آگیا اور باس اس کی طرف متوجہ ہو گیا۔ "تمہیں چند گھنٹوں کے لیے قیدی کی نگرانی کرنی ہوگی۔ یہ دھیان رکھنا کہ یہ شخص بہت چالاک اور مکار قسم کا ہے۔ ہم آج ہی کسی وقت اسے یہاں سے نکال لے جائیں گے۔ تم چاہو تو اپنی مدد کے لیے اپنے ساتھیوں کو بھی بلا سکتے ہو۔"

اکبر خان نے اپنے نیفے میں اڑسا ہوا پستول نکال کر اس کی نال کو بوسہ دیا اور فخریہ لہجے میں کہا "میرا بس یہی ایک ساتھی کافی ہے۔ اس کے سامنے دل زخمیوں کی چالاکی اور مکاری بھی کام نہیں آسکے گی۔"

"گڈ!" باس اس کے شانے پر تھپکی دیتا ہوا دروازے کی طرف بڑھ گیا۔

ان دونوں کے چلے جانے کے بعد اکبر خان نے ہوشیاری سے دروازہ بولٹ کیا اور کرسی پر جم کر بیٹھ گیا۔

"تم نے سن لیا ہوگا کہ وہ دونوں کون ہیں؟" میں نے سکوت کو توڑتے ہوئے کہا۔

"میں نے تم لوگوں کی کافی باتیں سنی ہیں۔ وہ ضرور بڑے لوگ ہیں مگر میں بھی نیک نام نہیں ہوں۔ انہیں تم پر غداری کا شبہ ہے۔ یہ غلطی کوئی بھی کر سکتا ہے۔ ضروری نہیں کہ تجربہ ہمیشہ صحیح ہو۔ ذاتی پرخاش نکالنے کے لیے بھی لوگ ایسے کام کر گزرتے ہیں۔ ان تمام باتوں سے تمہارے لیے صورت حال جوں کی توں رہتی ہے۔"

"میں نے تم سے غلط بیانی نہیں کی تھی" میں نے سوچتے ہوئے کہا "میں تمہیں بتا رہا ہوں کہ یہ لوگ ہیروئن کی تجارت سے کہیں زیادہ خطرناک عزائم رکھتے ہیں۔ مجھے بتاؤ کہ میں کس طرح تمہاری تسلی کرا سکتا ہوں؟"

"مجھے تسلی کی ضرورت ہی نہیں۔ میں ان دونوں کی واپسی کا انتظار کروں گا" وہ بے فکری سے بولا۔

چند ثانیوں تک غور و فکر کرنے کے بعد میں نے تجویز پیش کی "تم پشاور میں کسی فوجی افسر سے فون پر میری بات کرا دو۔ تم دیکھ لینا کہ وہ مجھے پہچان لے گا۔ اس کی گواہی تمہیں میرے دعوے کا یقین دلا دے گی۔"

"میں احمق نہیں ہوں" وہ تلخی سے بولا "فون مل جانے کے بعد تم کوئی بھی چال بازی کر سکتے ہو۔"

"میں تم سے حلفیہ وعدہ کرتا ہوں کہ میں فون پر اپنی شناخت کے سوا کوئی اور بات نہیں کروں گا۔ میں چاہوں بھی تو اس مقام کی نشاندہی نہیں کر سکتا کیونکہ تم مجھے بے ہوشی کی حالت میں یہاں لائے تھے" میں نے التجائیہ انداز میں کہا "میں بس ایک موقع چاہتا ہوں۔ وہ افسر مجھے پہچان گیا تو تم اس سے بات کر لینا ورنہ میں تنہا تقدیر ہو کر حالات کا مقابلہ کروں گا۔ اس کے بعد مجھے تم سے کوئی شکوہ نہیں ہوگا۔"

"اگر تمہارے دعوے میں ذرا بھی سچائی ہوئی اور تم مارے گئے تو مجھے زندگی بھر قلق رہے گا" وہ سوچتے ہوئے بولا "میرے گاؤں کا ایک فرد ایک فوجی افسر کا اردلی ہے۔ میں اسی سے بات کر سکتا ہوں۔ وہ تمہیں نہیں پہچانے تو پھر نہ جھٹلانا۔ میں تمہارے لیے اس سے زیادہ کچھ نہیں کر سکتا۔"

"یہ تمہارا بہت بڑا احسان ہوگا" میں نے ممنونیت سے لبریز لہجے میں کہا "اس کے بعد میں تم سے کوئی مطالبہ نہیں کروں گا۔ میرے مقدر نے یاوری کی تو یہی ایک موقع میری زندگی کا بہانہ بن جائے گا۔"

"تم بستر سے اٹھ کر ادھر دیوار سے لگ کر کھڑے ہو جاؤ تاکہ میں اپنا کام کر سکوں" اس نے پستول کی نال سے باتھ روم کی سیدھ میں دیوار کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا اور میں بے چون و چرا اس

طرف بڑھ گیا۔

میری طرف سے مطمئن ہو کر اس نے مسہری کے نیچے ٹٹولنے کے بعد ایک سا کھٹارہ سا فون نکال لیا۔ کمرے میں ایکسٹینشن کی موجودگی سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ ہوٹل بالکل ہی گیا گزرا نہیں تھا۔ فون کے تار الگ کر کے ریسیور سے باندھ دیے گئے تھے۔ اکبر خان نے تاروں کے سرے پر لگا ہوا ننھا سا پلگ فون کے عقبی حصے میں بنی ہوئی مخصوص جگہ پر لگا دیا اور فون کی گھنٹی ٹن ٹن کر کے رہ گئی۔ اکبر خان کے ایک ہاتھ میں پستول دبا ہوا تھا۔ اس نے دوسرے ہاتھ سے ریسیور اٹھا کر اپنے شانے اور گردن کے درمیان میں دبایا اور اسی ہاتھ سے ایک ہندسہ ڈائل کر کے دوسری طرف سے جواب کا انتظار کرنے لگا۔

وہ غالباً آپریٹر کا نمبر تھا۔ سلسلہ ملنے پر اکبر خان نے پشتو میں گفتگو شروع کر دی۔ چند فقروں کا تبادلہ ہونے کے بعد اس نے ریسیور کریڈل پر رکھ دیا۔ چند لمحوں بعد فون کی گھنٹی بج اٹھی اور اکبر خان نے دوبارہ ریسیور اٹھا لیا۔

اس بار اس نے پُرتپاک سلام سے گفتگو کی ابتدا کی جس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ اپنے مطلوبہ فرد ہی سے بات کر رہا تھا۔ وہ خاصی دیر تک زور و شور سے گفتگو میں مصروف رہا۔ اس دوران میں بار بار میری طرف دیکھا جا رہا تھا۔ دو تین مرتبہ اس نے میرا نام بھی لیا لیکن میں اس کی مجموعی گفتگو سے کوئی مفہوم اخذ کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔

آخر کار وہ سنسنی خیز لمحہ بھی آ گیا جب اکبر خان ریسیور بستر پر رکھ کر میری طرف متوجہ ہوا "آؤ کپتان صاحب سے بات کرو۔ تم نے کوئی فالتو بات کی تو میں لائن کاٹ دوں گا۔" میں نے جھپٹ کر ریسیور اٹھا لیا۔

"میں اختر قبلہ سے کیپٹن بابر بول رہا ہوں۔" میرے اضطراری ہیلو کے جواب میں دوسری طرف سے ایک شائستہ اور نکھری ہوئی آواز ابھری "فرمایئے، آپ کیا کہنا چاہتے ہیں؟" اس کے لب و لہجے میں پنجاب کا رنگ نمایاں تھا۔

"میرا نام ڈیبی ہے اور اسپیشل ٹاسک فورس کا اول خان ہے...!" میں نے بات شروع ہی کی تھی کہ تحیر زدہ لہجے میں کاٹ دی گئی۔

"اوہ! تو تم وہ ڈیبی ہو" کیپٹن بابر فرطِ حیرت سے آپ کے بجائے تم پر اتر آیا "البرٹو ویلیسا کی کہانی ابھی تک ہم لوگوں کو حیران کر رہی ہے۔ کہو میں تمہاری کیا مدد کر سکتا ہوں؟"

اس نے البرٹو ویلیسا کا حوالہ دے کر میرے بدن میں ایک نیا ولولہ بیدار کر دیا۔ وہ میرے نام ہی سے نہیں، کام سے بھی اچھی طرح واقف تھا۔ میں نے دوبارہ بات شروع کی تو فرطِ جذبات سے میری آواز بھرائی ہوئی تھی۔ "مجھے زیادہ بات کرنے کی اجازت نہیں ہے۔ میں فون اپنے میزبان کو دے رہا ہوں، اسے میرے بارے میں بتا دیں۔ شاید اس طرح مجھے اپنی مشکلات سے نجات مل سکے" یہ کہہ کر میں نے ریسیور اکبر خان کو دے دیا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ کیپٹن بابر اسے ہر اعتبار سے مطمئن کرنے میں کامیاب ہو جائے گا۔

اکبر خان نے اس سے بھی پشتو میں بات کرنی چاہی مگر فوراً ہی اردو پر آ گیا۔ شاید کیپٹن بابر پشتو سے واقف نہیں تھا۔ ابتدا میں "خان جی، ہاں" کر کے دوسری جانب سے کی جانے والی تقریر سنا پھر معذرت خواہانہ لہجے میں بولا "سر! میں ڈیبی صاحب کو پوری عزت دوں گا۔ اس معاملے میں مجھ سے دھوکا کیا گیا ہے۔ اچھا ہی ہوا کہ انہوں نے یہ فون کر لیا ورنہ ڈیبی صاحب خطرناک لوگوں میں پھنس جاتے۔ میں بس ابھی انہیں روانہ کرتا ہوں۔ ان کے بدخواہوں سے میں خود نمٹ لوں گا۔"

وہ دوسری طرف کی بات سننے لگا پھر بہت بہتر کہہ کر ریسیور مجھے دے دیا۔

"خطرے کی بات ہے تو تم وہیں ٹھہرو" کیپٹن بابر مجھ سے کہہ رہا تھا "میں ابھی ایس پی ایف کے مقامی یونٹ کو ہدایت دیتا ہوں۔ مجھے یقین ہے کہ وہ فوراً تمہاری طرف چل پڑیں گے۔ بتاؤ کہ تم اس وقت کہاں ہو؟"

اکبر خان حیران و دم بخود سا میرے قریب ہی کھڑا ہوا تھا۔ اس کے بھرے ہوئے پستول کی نال خود بخود فرش کی طرف جھک گئی تھی۔ میں نے ہوٹل کے نام کے بارے میں اس سے سوال کرنے کا ارادہ کیا ہی تھا کہ دروازے پر تیز دستک ہونے لگی۔

اکبر خان غصے سے بھڑکتے ہوئے کسی معمول کی طرح دروازے کی طرف دوڑ پڑا۔

"یہ قصہ خوانی بازار کا کوئی ہوٹل ہے۔ مجھے اس کا نام معلوم نہیں" میں نے فون پر کہا۔

"اکبر سے نام پوچھ کر بتاؤ۔ وقت برباد نہ کرو۔ وہ لوگ کسی وقت واپس آ سکتے ہیں۔"

"وہ ابھی آ گئے ہیں" میں نے مڑ کر دیکھا تو کمرے کا دروازہ کھل چکا تھا۔ بابا اور ببلی نے کھلے ہوئے دروازے میں سے مجھے فون پر مصروف دیکھا تو حیرت اور غصے سے ان کے چہرے بگڑ گئے۔ بابا نے اکبر خان کو ایک طرف دھکیل دیا۔ ببلی نے میری طرف چھلانگ لگائی۔ اس کے ایک ہاتھ میں ریوالور جھول رہا تھا۔

"وہ آ گئے..." میں نے بدحواسی میں تیزی سے کہا اور ببلی نے بستر پر سے فون اٹھا کر کھینچ لیا۔ ریسیور میرے ہاتھ سے نکل گیا اور فون کے تار ٹوٹ کر الگ ہو گئے۔ میری بات ادھوری رہ گئی تھی۔

"یہ کیا ہو رہا تھا؟" بابا نے اکبر خان پر آنکھیں نکالیں "معلوم ہوتا ہے کہ تم اس سے مل گئے ہو۔"

"تم بلاوجہ گرم ہو رہے ہو" اکبر خان نے حیرت کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا "میں پشاور سے کراچی جانے

جہازوں کا وقت معلوم کر رہا تھا۔ دروازے پر دستک ہوئی تو میں ریسیور رکھ کر ادھر آگیا۔ اس میں پریشانی کی کیا بات ہے؟" وفاداریوں میں تبدیلی رونما ہوتے ہی اکبر خان کی جبلی مکاری پوری طرح عود کر آئی تھی۔

"تم نے وہ ٹیگ کے الفاظ کس سے کہے تھے؟" بوبی نے غرا کر مجھ سے پوچھا۔ اس نے میرا آخری فقرہ سن لیا تھا۔

"کسی سے بھی نہیں" میں نے سادگی سے کہا "مجھے تو یہ بھی یاد نہیں کہ اضطراری طور پر میرے منہ سے کیا نکلا تھا؟"

"تم کراچی کی پروازوں کا وقت کیوں معلوم کر رہے تھے؟"

باس پوری طرح مطمئن نہیں ہو سکا تھا۔

"تمہاری واپسی کے وقت کا اندازہ لگانا چاہ رہا تھا۔ اچھا ہوا کہ تم آہی گئے۔" اس وقت اکبر خان کا جھوٹا اعتماد قابل دید تھا۔

"ہاں! یہ اچھا ہوا کہ ہم بروقت لوٹ آئے" باس جھنجھلا کر بولا "اب ہمیں مزید وقت ضائع کیے بغیر یہاں سے نکل جانا چاہیے۔ ہم ایک لمحے کے لیے بھی یہاں ٹھہرنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتے۔"

"لیکن روانگی کی تیاری کے لیے ہمیں تھوڑی دیر تک یہاں رکنا ہی ہوگا" بوبی نے معنی خیز لہجے میں کہا اور اپنا تھیلا بستر پر رکھ کر اس میں سے متعدد چرمی تسمے وغیرہ باہر نکالنے لگا۔

"اس کے کپڑے اتروا دو!" تھوڑی دیر بعد جب بوبی اپنے کام سے فارغ ہو گیا تو باس نے غرا کر اکبر خان کو حکم دیا۔ اکبر خان متزلزل انداز میں اپنی جگہ پر کھڑا رہا۔ باس نے برہمی سے اپنی ہدایت دہرائی اور اکبر خان میری طرف بڑھ آیا۔

میرے لیے یہ ہدایت ناقابل فہم تھی۔ بوبی کے تھیلے سے برآمد ہونے والے چرمی تسموں کو دیکھ کر میں نے اندازہ لگایا تھا کہ وہ شاید مجھے بے دست و پا کر کے' بے ہوشی کے عالم میں ہوٹل سے نکال لے جانا چاہتے تھے لیکن لباس اتروانے کا مقصد میری سمجھ سے باہر تھا۔ میں نے احتجاج کیا۔ مزاحمت بھی کی لیکن انہوں نے میرے بدن سے شکنوں کی بھری ہوئی قمیص کے ساتھ ہی بنیان بھی اتار دیا۔ باس نے اکبر خان کو غیر مسلح کر کے مجھے اس کے پستول کی زد میں لے لیا تھا۔

بوبی ایک چوڑی اور کئی جگہ سے پھولی ہوئی چرمی بیلٹ لے کر میرے پیچھے آیا اور پھر اس نے وہ بیلٹ میری کمر اور پیٹ کے گرد کس دی اور پشت پر اس کے پیچیدہ تسمے باندھنے لگا۔ میں اپنے ننگے دھڑ کے ساتھ احمقانہ انداز میں کھڑا رہا۔ پھر اس نے بیلٹ کی پشت سے منسلک دو مضبوط تسمے میرے شانوں پر سے گزار کر پیٹ پر کسی ہوئی بیلٹ سے باندھنے شروع کر دیے۔ اس طرح وہ بیلٹ میری کمر کے گرد ایک ہی جگہ جم کر رہ گئی۔ میں چرمی تسمے کاٹے بغیر بیلٹ کو نیچے نہیں سرکا سکتا تھا۔ دوسرے مرحلے میں اس بیلٹ کے متعدد تسمے میرے دھڑ کے آخری سروں پر ٹانگوں کے گرد باندھ دیے گئے۔ اس عمل کے بعد بیلٹ کو اوپر سرکانا بھی ناممکن ہو گیا تھا اور میں عملاً اس چرمی جال میں جکڑ کر رہ گیا تھا۔ غنیمت یہ تھا کہ ان بندشوں میں میرے ہاتھ پیروں کو مقید نہیں کیا گیا تھا۔

"اب کپڑے پہن لو" بوبی نے میرے برہنہ شانے پر ہاتھ مار کے حقارت سے کہا۔

میں نے کچھ نہ کہتے ہوئے بنیان اور پھر قمیص پہن لی۔ میں گریبان کے بٹن لگا رہا تھا تو بوبی پلاسٹک کی ایک ڈبیا لے کر میرے سامنے آگیا اور مسکراتے ہوئے بولا "تمہاری کمر کے گرد بندھی ہوئی بیلٹ میں اتنا طاقتور بارودی مادہ محفوظ ہے کہ ریموٹ کنٹرول کے ذریعے اسے چلا دیا جائے تو تمہارے بدن کے ٹکڑے بھی دریافت نہیں ہو سکیں گے۔"

پوری بات سمجھ میں آتے ہی میرے بدن کے مسامات سے ٹھنڈا ٹھنڈا پسینہ پھوٹ پڑا۔ اس بارودی بیلٹ کا ریموٹ کنٹرول بوبی کے ہاتھ میں موجود تھا۔ اس کی انگلی کی خفیف سی جنبش لمحہ بھر میں میرا کام تمام کر سکتی تھی۔

"اب تم ہماری ہدایات پر عمل کرو گے" باس نے سرد لہجے میں کہا "یہ یاد رکھنا کہ اس انفراریڈ ریموٹ کنٹرول سسٹم کی رینج بہت زیادہ ہے۔ لباس کے نیچے ہونے کی وجہ سے تم بیلٹ اور تسموں سے کوئی چھیڑ چھاڑ نہیں کر سکو گے۔"

اکبر خان بظاہر غیر جانبدار نظر آنے کی کوششوں کے باوجود متفکر نظر آنے لگا تھا۔

بوبی نے اپنی جیب سے بڑے نوٹوں کی ایک گڈی نکال کر اکبر خان کی طرف اچھال دی "یہ رقم طے شدہ معاوضے سے بہت زیادہ ہے۔ اس میں تمہارا انعام بھی شامل ہے۔ اب تم زیبی کو ہمیشہ کے لیے بھول جاؤ گے۔"

"تو کیا تم اسے لے جا رہے ہو؟" اس نے گڈی لپکنے کے بعد مایوسانہ لہجے میں پوچھا۔

"ہاں۔ اب یہ ہوٹل بھروسے کے قابل نہیں رہا" باس نے سرد لہجے میں کہا پھر مجھ سے مخاطب ہو گیا "تم میرے اور بوبی کے درمیان میں چلو گے۔ تم نے کسی جگہ رکنے یا کسی سے بات کرنے کی کوشش کی تو اپنے برے انجام کے خود ذمہ دار ہو گے۔"

وہ فاتحانہ انداز میں دروازہ کھول کر باہر نکل گیا۔ میں نے اس کی تقلید کی۔ بوبی میرے پیچھے آ رہا تھا۔ آخر میں اکبر خان بھی چلا آ رہا تھا۔ اس بے چارے کی ساری محنت رائیگاں گئی تھی اور میں سوچ رہا تھا کہ اس بار کیپٹن بابر کی یقینی رہائی کے باوجود میں بھیانک ترین خطرات سے نجات حاصل نہیں کر سکوں گا۔

اس ہوٹل کے رہائشی کمرے میں ٹیلی فون بھی دیکھ چکا تھا لیکن مجموعی طور پر وہ کوئی اعلیٰ ہوٹل نہیں تھا بلکہ ہر اعتبار سے جلال آباد کے غزنی ہوٹل سے بہت کم تر تھا۔ عمارت کی راہداری

اور پھر زینوں پر ہمارے قدموں کی آوازیں گونجنے لگیں۔ باس سب سے آگے تھا اور میرے پیچھے دو افراد کے قدموں کی چاپ سنائی دے رہی تھی۔ ان میں سے ایک بولی اور دوسرا شاید اکبر خان تھا جو میرے اس انجام سے خاصا ناخوش تھا۔

یک منزلہ زینے کے اختتام پر تنگ سی داخلی گزرگاہ میں ایک چوبی کاؤنٹر بنا ہوا تھا۔ کاؤنٹر کے پیچھے ایک سرخ و سفید اور ادھیڑ عمر مقامی بیٹھا ہوا اخبار پڑھنے میں مصروف تھا۔ قدموں کی آواز سن کر اس نے اخبار کاؤنٹر پر رکھ دیا اور گہری نظروں سے باس کو گھورنے لگا کیونکہ اس وقت وہی ہماری رہنمائی کر رہا تھا۔

"ہم جا رہے ہیں۔" باس اس کی تیز نظروں سے گڑبڑا کر بولا۔ "تمہارا کوئی حساب ہو تو مجھے بتا دو۔ ہو سکتا ہے کہ ہمیں دوبارہ ادھر آنے کا موقع نہ مل سکے۔"

"تم سے میرا کوئی حساب نہیں ہے۔" اس نے بے پروائی سے کہا پھر اس کی عقابی نظریں باس کے چہرے پر سے پھسلتی ہوئی میرے وجود پر جم کر رہ گئیں۔ وہ مشتبہ انداز میں سہلاتے ہوئے بولا "تو یہ کہو کہ تم مریض کو بھی اپنے ساتھ لے جا رہے ہو! اکبر خان کہاں ہے؟" اس نے بالکل غیر متوقع انداز میں آخری سوال کیا تھا۔

"میں یہاں ہوں، بابا!" اکبر خان نے فوراً ہی جواب دیا۔ وہ اس وقت وضاحت ہونے کے انتظار میں آخری سیڑھی پر کھڑا ہوا تھا جہاں وہ اپنے ماموں کی نگاہوں سے اوجھل تھا۔

"تو تُو نے تو دو چار دن کی بات کی تھی۔ یہ لوگ چند گھنٹوں بعد ہی مریض کو لے جا رہے ہیں۔ کہیں کوئی گڑبڑ تو نہیں ہے؟" وہ شخص گہری نظروں سے باری باری ہم تینوں کا جائزہ لے رہا تھا۔

"کوئی گڑبڑ نہیں ہے۔" اکبر خان بولی کو دھکیل کر اپنے ماموں کے سامنے پہنچ گیا اور دھیمی مگر پُرجوش آواز میں بولنے لگا۔ "مجھے رقم مل گئی ہے۔ یہ لوگ جانا چاہتے ہیں تو ہم انہیں کیوں روکیں؟"

"اچھا" وہ اپنے سر پر لپٹی ہوئی چترالی ٹوپی کو داہنے رخ جھکاتے ہوئے بولا "تو واضح ہے تو مجھے انہیں روکنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ انہیں سمجھا دے کہ اب یہ میرے ہوٹل کو بالکل بھول جائیں گے اس طرح جیسے کبھی ادھر آئے ہی نہ ہوں۔ انہوں نے میرے لیے کوئی پریشانی پیدا کرنے کی کوشش کی تو یہ سب عذاب میں آ جائیں گے۔"

باس کا بایاں ہاتھ جیب میں تھا۔ مجھے اندازہ تھا کہ اس کا وہ ہاتھ پستول کے آہنی دستے پر جما ہوا ہوگا۔ وہ اکبر خان کے بولنے سے پہلے کاؤنٹر کی طرف جھکا اور سرسراتی ہوئی آواز میں بولا "تم بالکل فکر نہ کرو۔ ہم پیچھے مڑ کر دیکھنے والوں میں سے نہیں ہیں۔ جو پیچھے رہ جاتا ہے اسے بھول جاتے ہیں۔ ہماری نگاہ ہمیشہ آگے ہی رہتی ہے۔ اب اجازت ہو تو ہم یہاں سے باہر چلے جائیں؟ ہمیں ایک لمبے سفر کی تیاری کرنی ہے۔"

"جاؤ!" کاؤنٹر والے نے اپنے شانے اچکا کر استہزائیہ انداز میں کہا "مجھے عذر کیا لینا ہے؟"

اسی لمحے اکبر خان کے ساتھ کھڑے ہوئے بولی نے کنٹرول والی ڈبیا کو لہرا کر مجھے دروازے کی طرف بڑھنے کا اور میں مشینی انداز میں نکاسی کے راستے کی طرف بڑھ گیا۔

"تم لوگ اسے کہاں لے جا رہے ہو؟" میرے کانوں میں خان کی دبی دبی آواز آئی۔ شاید وہ بولی سے رقم کے متعلق معلومات کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔ کیپٹن بابر سے فون پر بات کرنے کے بعد اسے میری ذات سے ہمدردی ہو گئی تھی۔ یہ اور بات تھی کہ بابر کی طرف سے کسی امداد کی روانگی کی نوبت آنے سے پہلے ہی ان دونوں نے مجھے قصہ خوانی بازار کے اس ہوٹل سے لے جانے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

"تم اپنے کام سے کام رکھو۔ یہ ہمارا قیدی ہے۔ ہم اپنی مرضی کے مقام پر لے جائیں گے" مجھے بولی کی کھردری آواز سنائی دی لیکن میں مڑ کر دیکھے بغیر ہوٹل سے باہر نکلتا چلا گیا۔

اس وقت تک وہ دونوں میرے پیچھے تھے۔ باہر سیدھے راستے ہی واضح تھے۔ میرے دونوں پہلوؤں پر بازار سے مصروف قصہ خوانی بازار کی لہراتی ہوئی سڑک پھیلی ہوئی تھی۔ وقت صبح کے نو بھی نہیں بجے تھے اسی لیے بازار کی بیشتر دکانیں بند تھیں لیکن پشاور کے رہنے والے سحرخیزی کے عادی ہوتے ہیں کیونکہ بازار بند ہونے کے باوجود وہاں پیدل اور سواریوں کی خاصی بہتات تھی۔ برقعوں اور چادروں میں لپٹی ہوئی نوجوان طالبات کی متعدد ٹولیاں تیز قدموں سے تعلیمی اداروں کی طرف رواں تھیں۔ کافی عرصہ بعد سرائے جلال آباد کے پُرہول تجربات سے گزرنے کے بعد زندگی کی سرگرم زندگی کے وہ معمولات مجھے مسحور کرنے لگے۔ نہیں ہوتا تھا کہ میں سنگلاخ پہاڑوں میں بسنے والے شکاریوں کے چنگل سے آزاد ہو کر اپنے لوگوں میں واپس پہنچ گیا ہوں۔

میرے ذہن پر سحرزدگی کی وہ کیفیت زیادہ دیر تک قائم نہ رہ سکی۔ مجھے یاد آیا کہ میں اپنی سرزمین پر اپنے لوگوں کے درمیان ضرور آ پہنچا تھا لیکن بدقسمتی سے باس اور اس کا قیدی بن چکا تھا۔

میں متذبذب انداز میں اسی جگہ جم کر رہ گیا۔ ابھی کسی ہولی بارودی بلٹ کی دہشت نے مجھے یہ سوچنے پر مجبور کیا کہ کس سمت میں پیش قدمی کروں کہ میرے صیاد ناراض نہ ہوں؟

باس نے میرے اس تذبذب کو فوراً ہی بھانپ لیا اور پھرتی کے ساتھ میرے آگے آ کر دائیں طرف چل دیا۔ میں معصوم بھیڑ کی طرح سر جھکا کر اس کے پیچھے ہو لیا۔ بولی

نے لیے بچپن میں دیکھا تھا۔ اس وقت میری عمر بھی واجبی سی تھی۔ اگر نوجوان کی نظریں وقت کی اس خلیج کو پاٹنے میں کامیاب ہو جاتیں تو مجھے اس بھرے بازار میں اپنا ایک مضبوط حمایتی مل سکتا تھا لیکن وہ میرا ران نہیں تھا۔ آنے جانے والوں میں بے شمار کڑیل جوان تھے لیکن کسی کی آنکھوں میں میرے لیے شناسائی کی کوئی جھلک نہیں تھی۔ اجنبی چہرے سرسری نظروں سے مجھے دیکھتے ہوئے بالتفیر ریکھے گزرتے چلے جارہے تھے۔

"کیا سوچ رہے ہو؟" مجھے خاموش پاکر پول نے طنز سے کہا۔ "یہاں کوئی تمہاری مدد کو نہیں آئے گا۔ کوئی آ بھی جائے تو تم اسے اپنے آپ سے دور رکھو گے۔ تمہیں معلوم ہے کہ اس وقت تم ایک زندہ بارودی سرنگ بنے ہوئے ہو۔"

"میں یہ سوچ رہا ہوں کہ تم مجھے پیدل کہاں لے جارہے ہو؟" میں نے گہری سنجیدگی سے کہا "ہوٹل کے سامنے ہی ہر قسم کی سواریاں موجود تھیں۔ مجھے اس طرح پیدل چلانے کا کیا مطلب ہے؟" "تیزی اور پھرتی برقرار رکھنے کے لیے پیدل چلنا بہت سودمند رہتا ہے" اس نے چہکتی ہوئی آواز میں کہا۔

میں اپنا نچلا ہونٹ دانتوں میں دبا کر خاموش رہا۔ اس وقت میں پوری طرح ان دونوں کے رحم و کرم پر تھا اور ان کی باتوں پر مشتعل ہو کر مجھے کچھ حاصل نہیں ہو سکتا تھا۔ چند ثانیوں کے سکوت کے دوران میں نے اپنے خون کے ابال پر قابو پالیا پھر نرمی سے بولا "میری سمجھ میں نہیں آتا کہ اس حالت میں تم مجھے کراچی کب لے جاؤ گے؟"

"فکر نہ کرو۔ ہم کراچی تک پیدل جانے کا ارادہ نہیں رکھتے۔" اس نے اپنی دانست میں عمدہ مذاق کیا۔

"مجھے معلوم ہے" میں نے گہری سنجیدگی برقرار رکھتے ہوئے کہا۔ "لیکن بارودی بیلٹ کے ساتھ تم مجھے جہاز میں بھی نہیں لے جاسکو گے۔ میری سمجھ میں نہیں آرہا کہ تم نے یہ سارا کھیل کس مقصد سے رچایا ہے؟"

پیٹا پھر یاس ہم دونوں سے لاتعلقانہ انداز اختیار کیے ہمارے آگے چل رہا تھا لیکن وہ بولا تو اندازہ ہوا کہ وہ ہماری گفتگو سے غافل نہیں تھا۔ اس نے اپنی رفتار قدرے کم کرتے ہوئے مڑ کر کہا۔ "اول تو ہم فضائی سفر کرنے کے موڈ میں نہیں ہیں اور اگر ایسی ضرورت پیش آ بھی گئی تو تمہیں ایک لمحے کے لیے بھی شرارت کرنے کا موقع نہیں مل سکے گا۔ اس خیال میں نہ رہنا کہ ائیرپورٹ سیکیورٹی والوں کے حساس آلات دھات اور بارود کا سراغ لگالیتے ہیں اور وہ تمہیں روک لیں گے۔ تمہاری بیلٹ بنانے والوں نے ایسے ہر خطرے کا توڑ کرلیا ہے۔ طاقتور بارودی مادے کو ایسے مصنوعی فائبر میں محفوظ کیا گیا ہے کہ سیکیورٹی فورسز والوں کے جدید ترین آلات بھی اس کا سراغ نہیں لگا سکتے۔"

اس کا جواب مسکت تھا۔ اس نے میرا ذہن جھنجھوڑ کر رکھ دیا۔ یہ بات بہت بری تھی کہ مجھے بارودی بیلٹ سے ایک لمحے کے لیے بھی نجات نہیں مل سکتی تھی۔ میں ایسے پلاسٹک بموں کے بارے میں سن چکا تھا جو اپنی مخصوص بناوٹ کی وجہ سے کسی آلے کی گرفت میں نہیں آتے تھے اور عالمی ہوا بازی کی تاریخ میں ان سے کئی بار تخریبی کام لیا گیا تھا۔

پاس ہمارے ساتھ تھا۔ اس سے باتیں کرکے میں اپنی معلومات میں کچھ نہ کچھ اضافہ کرسکتا تھا۔ اس لیے میں نے خاموشی اختیار کرنے کے بجائے زہناکی کے ساتھ ہنس کر کہا "تم بلاوجہ میری طرف سے شکوک و شبہات میں مبتلا ہو رہے ہو۔ میرے ذہن میں دور دور تک کسی شرارت کا منصوبہ نہیں ہے۔ میری نیت بالکل صاف ہے۔ تم کراچی پہنچنے کے بعد مجھے مکاؤ والوں کے سامنے پیش کرو گے تو میری پوزیشن خود بخود صاف ہو جائے گی۔ میں مکاؤ ضرور گیا تھا لیکن وہاں زوران کو انگ تو یا اس کے کسی آدمی سے نہیں ملا تھا۔ وہ دونوں غیر ملکی بدمعاش اس کے کوئی ہوئی نہیں نکلے۔ اگر انہیں شدت سے میری تلاش ہے تو وہ مکاؤ کے کسی کاسینو کے بانو غنڈے ہوں گے۔"

"بس" اسی کسوٹی پر پرکھنے کے لیے تمہیں زندہ رکھا گیا ہے۔ ذرا ماضی کے ریکارڈ پر موجود شواہد تمہارے حق میں نہ ہوتے تو تم اب تک ملک عدم کے راہی ہوچکے ہوتے" اس کا لب و لہجہ سپاٹ تھا۔

ہمارے درمیان خاموشی چھاگئی اور میرا ذہن ایک بار پھر بری طرح الجھنے لگا۔

جب تک ہم جدید شہری تہذیب سے بہت دور "منگار ارلی" میں محصور تھے، حالات اتنے دگرگوں نہیں تھے۔ وہاں ہمیں معلوم تھا کہ ہم کن حریفوں میں گھرے ہوئے ہیں اور ہماری کون سی چال ہمیں کیا نقصان پہنچا سکتی ہے۔ ہمیں پائندہ گل اور صبغت اللہ کی خوبیوں اور خامیوں کا اچھی طرح اندازہ تھا۔ ان دونوں کے ساتھ چال بازیاں کرتے ہوئے ہمیں معلوم ہوتا تھا کہ ان کے نتیجے میں ہمیں کیا نقصان پہنچ سکتا ہے یا ہمیں کیا فائدہ حاصل ہوگا۔ ہماری بہت بڑی کامیابی تھی کہ اس اجنبی ماحول میں بے یار و مددگار ہونے کے باوجود ہم منگار ارلی سے بخیر و عافیت نکل آنے میں کامیاب ہوگئے تھے لیکن راولپنڈی سے باہر کے مانوس ماحول میں قدم رکھتے ہی متعدد خطرات نے اس تیزی سے سر ابھارا تھا کہ سر منڈاتے ہی اولے پڑنے کی بے مثال کہاوت یاد آنے لگی تھی۔

سب سے پہلے ہمارا ٹکراؤ ایلن اور بیئر سے ہوا۔ وہ دونوں فری لانسر مجرم تھے اور معقول معاوضے پر کسی بھی وقت کوئی بھی کام کرسکتے تھے۔ ان سے ملاقات کی ابتدا دلچسپ انداز میں ہوئی لیکن پھر ان کے کردار پراسرار ہوتے چلے گئے۔ انہوں نے اپنی معلومات اور جرائم کی دنیا میں اپنے وسیع تجربے کی بنا پر مجھے اور دو ہزار کو بیچار لیا تھا۔ وہ دونوں بیک وقت کولمبیا کے کرنل جیسی جونز اور وزیر اشاروز کے راس المہزا کے لیے کام کر رہے تھے۔ راس المہزا کو فکر تھی کہ پاکستان کے اجنبی منصوبوں میں تباہی مچانے کے لیے جو تخریبی مشن بھیجا گیا تھا وہ پاکستان پہنچنے کے بعد کب تک لاپتا ہو؟

تھا۔ اسے ان دونوں کی سلامتی یا ہلاکت سے کوئی غرض نہیں تھی۔ وہ شاید یہ چاہتا تھا کہ وہ لوگ مارے یا پکڑے گئے ہوں تو ایلین ان کے مشن کو سنبھالے اور پاکستان کی ایٹمی تنصیبات کے خلاف کوئی ٹھوس منصوبہ بروئے کار لاسکے۔ ایلین کو فی جونز کے قتل کے بارے میں معلوم ہوچکا تھا لیکن وہ راس ایلیڈا کو مرعوب کرنے یا اپنی اعلیٰ کارکردگی کا چکما دینے کے لئے پاکستان جانا ضروری سمجھ رہا تھا تاکہ اسے اس اریب چی اور متعصب یہودی سے مزید کام مل سکے۔

دوسری طرف کرلیبیا کا رسوائے زمانہ دہشت گرد کرنل جیسی جونز بھی اپنے اکلوتے بیٹے کی سلامتی کی طرف سے فکرمند تھا۔ اس نے بیس ہزار امریکی ڈالروں کے عوض ایلین کی خدمات حاصل کی تھیں۔ ایلین پاکستانی سرحد میں داخل ہونے سے پہلے ہی وریا کی زبانی اپنے سوال کا جواب پاچکا تھا لیکن وہ پھر بھی پاکستان میں ہم سے رابطہ برقرار رکھنے کا متمنی تھا۔ غزالہ ان معاملات میں زیادہ ملوث نہیں تھی لیکن وریا اہریات کو اچھی طرح سمجھ رہی تھی۔ اس کی یہی رائے تھی کہ پاکستان میں وہ دونوں ہمارے مضبوط حریف ثابت ہوسکتے تھے۔ وہ تو انہیں جلال آبادی میں ختم کردینے کا ارادہ کئے بیٹھی تھی۔ اگر ہمیں غیرقانونی طور پر سرحد عبور کرنے کا مسئلہ درپیش نہ ہوتا تو شاید میں اس کے ارادے کو عملی جامہ پہنا دیتا لیکن مقدرات اٹل ہوتے ہیں۔ ہمارے اس سفر کے اختتام سے پہلے ہی اکبر خان نے اپنے ساتھیوں کی مدد سے مجھے اغوا کرلیا تھا۔ میرے تینوں ساتھی جھنا سرائے سے آنے والی کوسٹر میں رہ گئے تھے۔ مجھے کوئی اندازہ نہیں تھا کہ میرے بعد ایلین کا سلوک کیا رہا ہوگا یا ان پر کیا گزری ہوگی۔ وقت کی تلخ ترین حقیقت یہ تھی کہ میری کمر میں بارودی پٹا پڑا ہوا تھا جو بوبی کی انگلی کی خفیف سی جنبش سے میرے بدن کو ناقابل شناخت ٹکڑوں میں بدل سکتا تھا اور اسی پٹے کی وجہ سے ان دونوں نے مجھے اپنا قیدی بنایا ہوا تھا۔

وہ مافیا کے کارندے تھے۔ باس پاکستانی نژاد ضرور نظر آتا تھا لیکن وہ انگلینڈ سے خاص طور پر پاکستان بھیجا گیا تھا۔ اسے مافیا کی تباہی کے اسباب اور اس ڈرامے میں میرے کردار کے تعین کے فرائض سونپے گئے تھے۔ ان دو طرفہ مصائب کے علاوہ ایک تیسرا اور خطرناک ترین محاذ بھی میرا منتظر تھا اور مافیا والے مجھے آخرکار اسی محاذ کا ایندھن بنانے کا ارادہ رکھتے تھے۔

تیسرے خطرے کا تعلق ڈون کوانگ فو کے ان آدمیوں سے تھا جو مکاؤ سے کراچی پہنچے ہوئے تھے۔ ایلین اور وشیر کی تعداد دو تھی۔ باس کے ساتھ بوبی کی جوڑی بنی ہوئی تھی۔ اسی طرح مکاؤ سے آنے والوں کی تعداد بھی دو ہی تھی۔ باس کو صرف اتنا معلوم تھا کہ وہ مکاؤ کے بدمعاش ہیں۔ وہ دونوں رازدارانہ انداز میں کراچی کے جرائم پیشہ افراد سے رابطے کرتے پھر رہے تھے اور انہیں میری تلاش تھی۔

مکاؤ کے بدمعاشوں نے اپنی وفاداریوں کے سلسلے میں سخت رازداری کا مظاہرہ کیا تھا اس لئے میں نے باس کو تو چکر دے دیا تھا کہ وہ مکاؤ کے کسی جوئے خانے کے پالتو غنڈے ہوسکتے ہیں جو میری چھنی ہوئی بھاری رقوم لوٹنے کے ارادے سے میرا کھوج لگاتے ہوئے کراچی پہنچے ہیں مگر میں اس سوچنے کی نزاکت کو پوری طرح بھانپ رہا تھا۔ مکاؤ کے جوئے خانے بلاشبہ پوری دنیا میں شہرت رکھتے ہیں۔ عادی اور شوقین جواری دنیا کے گوشے گوشے سے کھنچ کر وہاں پہنچتے ہیں۔ پاپ، نگار اور سگریٹوں کے قلعے اور مہک دار دھوئیں کے بادلوں میں انجانی ہوئی ہوش ربا میزبان لڑکیوں کی رہنمائی میں رات دن جوا کھیلتے ہیں۔ ان میں سے بعض کا سیٹوا ایسے پُرفریب ہوتے ہیں کہ ان میں داخل ہونے کے بعد وقت ایک جگہ تھم کر رہ جاتا ہے۔ دن اور رات کے فرق سے بے نیاز وہاں کا ماحول وہی کا وہی رہتا ہے۔ کچھ کھلاڑی جیت کر اور بیشتر قلاش ہوکر وہاں سے نکلتے ہیں کیونکہ ان جوئے خانوں میں دنیا بھر کے شاطر ترین شاطر بھی شریفوں کے روپ میں موجود رہتے ہیں اور موٹی اسامیوں کو منصوبہ بندی کے تحت قلیل کرکے کنگال کردیتے ہیں۔ میں نے مکاؤ میں اپنے قیام کے دوران جوئے میں عملی شرکت نہیں کی تھی۔ کچھ دنوں پہلے جی لائیڈ مجھے بتاچکا تھا کہ ڈون کوانگ فو کو نیشی کاؤ کے قتل کی کڑیاں مل گئی تھیں اور وہ اس بات پر بری طرح جھنجھلایا ہوا تھا کہ میں نے اس کا مہمان بن کر نہایت صفائی سے نیشی کاؤ کو ٹھکانے لگا دیا تھا۔ جی لائیڈ ہی کا سہارا تھا ورنہ کوئی بھی تھا اس لئے اپنے آئی میں کی سوچ سے واقف تھا ورنہ ڈون کوانگ فو سے ساکھ بگڑنے اور ہوا خیزی کے خوف سے اصل بات اپنی حویلی کی حدود سے باہر نہیں نکلنے دی تھی۔ اس نے خاموشی کے ساتھ میری



طلاق شروع کرا دی تھی اور میں اچھی طرح جانتا تھا کہ جس دن بھی وہ مجھے پکڑوانے میں کامیاب ہو گیا، وہ میری زندگی کا آخری اور بدترین دن ثابت ہوگا۔ اپنے حریفوں اور حاسدوں کو عبرت دلانے کے لئے وہ میرے ساتھ انتہا درجے کی کمینگی اور سفاکی کا مظاہرہ کر سکتا تھا۔

"تو اب پشاور میں پکڑے ہی گئے ہو تو فضول خوانی ازار کا فن بھی پالو۔" طویل خاموشی کے بعد باس نے اچانک دعوت دے کر مجھے حیران کر دیا۔ اس وقت ہم ایک گنجان چوک سے گزر رہے تھے جہاں پشاور کے متعدد روایتی قہوہ خانوں کے ساتھ ہی حلوائیوں کے چولہے بھی روشن تھے۔

"یہ تمہاری خوش ذوقی کی علامت ہے۔" میں نے اپنی حیرت کو چھپاتے ہوئے کہا۔ "جو لوگ کھانے پینے کے شوقین ہوتے ہیں، وہ عموماً رحم دل بھی ہوتے ہیں۔ مجھے امید ہے کہ ہمارے درمیان کسی غلط فہمی نے جنم لیا تو مجھے کسی قسم کے تشدد کا نشانہ نہیں بنایا جائے گا۔"

"ہم دشمن کو سسکا کر انتظار کی کوفت سے گزرنے کے عادی نہیں ہیں۔" باس نے ایسے گمبھیر لہجے میں کہا جیسے وہ زندگی کا کوئی اٹل فلسفہ بیان کر رہا ہو۔ "تم حبیب جیوالی کے ساتھ رہ چکے ہو۔ تم جانتے ہو کہ ہم لوگ سرعت سے فیصلے کرنے کے عادی ہیں اور اپنے فیصلوں پر اسی تیزی کے ساتھ عمل بھی کرتے ہیں۔ تمہارے ساتھ صرف دو ہی صورتیں ممکن ہیں۔ جیکٹ سلامت رہے یا اچھل پڑے۔ اپنے مقدر کے انتخاب کا اختیار تم کو ہے۔ ہم تمہیں ہاتھ تک نہیں لگائیں گے۔ اپنی ذہنی اور جسمانی توانائیاں ہم زیادہ اہم کاموں کے لئے محفوظ رکھتے ہیں۔"

اس وقت مجھے فضا میں خنکی کا احساس ہو رہا تھا لیکن مقامیوں کے لئے وہ خوشگوار موسم تھا اس لئے لوگ قہوہ خانوں سے باہر چھپروں، چارپائیوں اور شکستہ چوبی کرسیوں پر بیٹھے قہوہ پینے اور ہنسنے بولنے میں مصروف تھے۔ انہیں قہوہ خانوں میں لگی ہوئی پرانی طرز کی فرشی نشستوں سے کوئی دلچسپی نہیں تھی۔

باس چوکھٹ پر جوتے اتار کر ایک قہوہ خانے کے تنگ سے کمرے میں داخل ہو گیا۔ ہم دونوں نے اس کی تقلید کی۔ باہر کے چبوترے پر روشن چولہوں پر ابلتے ہوئے دودھ اور قہوے کی اشتہا انگیز خوشبو نے کمرے کی فضا کو مہکایا ہوا تھا۔

ہم پیال کے نرم اور آرام دہ فرش پر پوری طرح بیٹھنے بھی نہ پائے تھے کہ ایک سرخ و سفید اور نوخیز لڑکا قہوے دانی کے ساتھ تین خالی پیالیاں لے آیا۔ ہمارے بارے میں اس کا رویہ بالکل سپاٹ تھا کیونکہ پشاور والے ہمیشہ سے اپنے شہر میں سفید فاموں اور ملک کے جنوبی اور وسطی حصوں سے آنے ہوئے سیاحوں کو دیکھنے کے عادی رہے ہیں۔ اپنی اٹل روایات، تخت گبری، مشرق وسطیٰ، قزاقی اور سرحد پار سے آنے والی سستی منشیات کے پراسرار بکھیڑوں کی وجہ سے پشاور ہمیشہ غیر ملکیوں کے لئے پرکشش رہا ہے۔ ایک زمانہ تھا کہ قندھار کی طرح پشاور کے گلی کوچوں میں بھی ہر نسل کے بے شمار سفید فام لڑکے لڑکیاں مارے مارے پھرتے دکھائی دیتے تھے۔

لڑکے کے چلے جانے کے بعد باس کے اشارے پر جوبلی نے کھولتا ہوا قہوہ پیالیوں میں انڈیلا۔ ہم تینوں نے اپنی اپنی پیالیوں سے پہلا گھونٹ لے کر پیالیاں رکھ دیں۔

"اجازت ہو تو سگریٹ سلگا لوں؟" میں نے باس سے سوال کیا۔

"جو چاہو کرتے رہو۔ بس یہ یاد رکھنا کہ لغزش ہوتے ہی بٹن دبا دیا جائے گا۔" باس نے اپنی جیب سے غیر ملکی برانڈ کا پیکٹ اور لائٹر نکالتے ہوئے کہا۔

میں نے خوف زدہ نظروں سے جوبلی کی طرف دیکھا۔ وہ بارودی جیکٹ کا ننھا سا ریموٹ کنٹرول یونٹ اپنے بائیں ہاتھ میں لئے بیٹھا تھا۔ جیکٹ پھٹتی تو میرے ساتھ ان دونوں کے بھی چیتھڑے اڑ جاتے۔ وہ مجھے اسی وقت اڑا سکتے تھے جب میں ان سے دور ہو جاتا یا بھاگ کر فرار ہونے کی کوشش کرتا۔ اس ادراک کا دھیان آتے ہی شاید میرے ہونٹوں پر خود بخود مسکراہٹ پھیل گئی۔

مجھے اپنی مسکراہٹ کا ادراک بھی نہ ہوتا اگر باس بری طرح چونک نہ پڑا ہوتا۔ "کیا بات ہے؟ تم کس بات پر خود ہی خود مسکرا رہے ہو؟"

"وقت کی ستم ظریفی پر مسکرا رہا ہوں۔" میں نے کہا۔ "کل میں تم میں سے تھا۔ آج تمہارا قیدی ہوں۔ کل جب مکار دانے حقائق نمایاں کریں گے تو تم... مجھے دوبارہ اپنی صفوں میں قبول کر لو گے۔ برا نہ مانو تو میں ایک بات پوچھ لوں؟"

"جب تک ہم یہاں بیٹھے ہوئے ہیں، تم ایک نہیں دس سوال پوچھ سکتے ہو۔"

"تانیا میں باس کا لقب رائج نہیں ہے پھر جوبلی تمہیں باس کیوں کہہ رہا ہے؟"

"تمہیں بستر پر بھی خیال آیا۔"

"میرے ذہن میں یہ لفظ شروع ہی سے بری طرح چبھ رہا ہے۔"

"جوبلی باہر کا آدمی ہے۔ مجھے ایک مددگار کی ضرورت تھی۔ میں نے معاوضے پر اسے اپنے ساتھ لگا لیا۔ یہ پہلے بھی ہمارے لئے حبیب جیوالی کے لئے مال اور رقوم کی ترسیل کا کام کرتا تھا۔ یہ ہر اس شخص کو باس کہنے کا عادی ہے جو اسے اس کی خدمات کا معقول معاوضہ ادا کرتا ہو۔"

"کیا میں یہ سمجھوں کہ تم زانا فریزی یا اسی رتبے کے آدمی ہو؟" میں نے پوچھا۔

اس نے ہولے سے اپنے سر کو اثباتی جنبش دی "ہاں" سے کم

ورسیج کا فوری صفائی بے قاعدگیوں کے خلاف تحقیقات کری نہیں سکتا۔ تم جانتے ہو کہ ژان تھری کے کیا اختیارات ہوتے ہیں۔"

"مجھے یقین نہیں آرہا کہ میں اپنے ژان تھری کے ساتھ ایک قہوہ خانے میں اتنی بے تکلفی سے بیٹھا ہوا ہوں۔" نیبتی کاؤنٹ سے بات کرتے وقت میری سدھ فنا ہونے لگتی تھی۔ اس کی آوازی بلا کی فسر بار تھی۔"

اسے نیبتی کاؤنٹ کی وہ تعریف پسند نہ آئی۔ وہ سنجیدگی سے بولا "ہر شخص کا اپنا مزاج اور انداز ہوتا ہے۔ میں اپنی زندگی کو عذاب بنائے رکھتا تھا۔ میں خود خوش و خرم رہ کر اپنے حریفوں کی زندگیاں عذاب بنانے کا عادی ہوں۔ جو لوگ مجھے قریب سے جانتے ہیں وہ میری خوش مزاجی سے بری طرح گھبراتے ہیں۔"

"تم یہاں سے ترقی کر کے ژان تھری جیسے بڑے مقام پر پہنچ گئے۔ مجھے حیرت ہے کہ اس دوران میں مجھے ایک بار بھی تم سے ملاقات کا شرف حاصل نہیں ہو سکا۔ میرے لیے یہ بات......"

اس نے پُرغرور انداز میں میری بات کاٹ دی "یہاں سے میرا کبھی کوئی واسطہ نہیں رہا۔ میری تعیناتی بمبئی میں ہوئی۔ جب وہاں سماج سدھار کی مہم چلی تو مطلوب لوگوں کی فہرست میں میرا نام سب سے اوپر تھا۔ ہمارے سرمائے سے الیکشن جیت کر اسمبلیوں میں جانے والے ہمارے سروں کے طلب گار بن بیٹھے تھے۔ میں اس برے دور میں خاموشی سے باہر نکل گیا اور وہ اچھا ہی ہوا ورنہ آج میں ورنہ ہوتا جو ہوں۔ تمہیں معلوم ہے کہ ہمارے ملکوں میں سیاست کاروں اور بدمعاشوں کے بیچ بہت گہرا رشتہ ہوتا ہے۔ بدمعاش ووٹ نہیں لے سکتا، سیاست کار نوٹ نہیں لٹا سکتا۔ ووٹ لینے والوں کو نوٹ ہم دیتے ہیں۔ انہیں سب معلوم ہوتا ہے کہ ہم مال کہاں سے لاتے ہیں لیکن جب اپنے ہی جوش میں اندھے ہو کر غداری پر اتر جائیں تو کون کس پر اعتبار کر سکتا ہے؟"

اس کا وہ انکشاف سن کر میں اور بھی سن ہو کر رہ گیا۔ خود مافیا والوں نے پاکستان میں اپنی تباہی کے اسباب دریافت کرنے کے لیے اگر ایک بھارتی ژان کو بھیجا تھا تو اس میں کوئی اور راز بھی پوشیدہ ہو سکتا تھا مگر میں اس وقت وطن کے حوالے سے کوئی بات کرنے کی پوزیشن میں نہیں تھا۔ مجھے مافیا کے عہد نامے کی روح یاد تھی۔ اس کی رو سے مافیا کا ہر رکن وطن، مذہب اور خون کے رشتوں سے بے نیاز ہو کر صرف اور صرف جرائم کو پروان چڑھانے کے مشن پر کام کرتا رہتا ہے۔ ہر جگہ قانون کی دھجیاں اڑانا اس کا فرض ہوتا ہے۔ انتہا یہ تھی کہ حریفوں سے تصادم کی صورت میں بھی مافیا والے قانون سے کوئی مدد نہ لینے کے پابند تھے کیونکہ دو متصادم فریقوں کے درمیان قانون کی ٹانگ اڑنے کا مطلب جرم کا کمزور ہونا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ مافیا والے جہاں بھی تھے اپنی طاقت اور دہشت گردی کے بل بوتے پر زندہ تھے۔ وہ جہاں بھی اپنے کسی ابھرتے ہوئے حریف کے مقابلے میں کمزور پڑتے تھے، خاموشی سے میدان چھوڑ کر پسپائی اختیار کر لیتے تھے۔ میں زمین کے حوالے سے کوئی بات کرتا تو وہ اسی لیے مشتعل ہو سکتا تھا۔

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" میں نے اوپری دل سے اس کی تائید کرتے ہوئے کہا "عجب تماشا ہے۔ چلیاں اپنی من مانی کرنے لگیں تو کھیل بگڑ جاتا ہے اور چلیوں کی ہڈیاں کاٹ کر انہیں کوڑے کے ڈھیر پر ڈال دیا جاتا ہے۔"

"میں فخر سے دعویٰ کر سکتا ہوں کہ مجھے اشتہاری مجرم قرار دلوانے والے سیاسی شخصوں میں سے آج ایک بھی غدار زندہ نہیں ہے۔" وہ سگریٹ کا ایک گہرا کش لے کر بولا "میں نے ہر غدار سے بدلہ لیا ہے۔"

"مجھے خوشی ہے کہ تم مجھ سے اس قدر کھل کر باتیں کر رہے ہو۔" میں نے اچانک ہی پینترا بدل کر خوشامدانہ لہجے میں کہا "میں پوری طرح تمہارے قبضے میں ہوں۔ تمہاری مرضی کے خلاف کچھ بھی نہیں کر سکتا۔ مجھے صرف اتنا بتا دو کہ میرے باقی ساتھی کہاں اور کس حال میں ہیں؟"

میرے سوال پر اس کے چہرے پر معنی خیز لکیریں نمودار ہو گئیں پھر وہ آہستگی سے بولا "سچ پوچھو تو میں خود بھی ان کے بارے میں جاننا چاہتا ہوں۔ میں تمہیں بلاوجہ اس قہوہ خانے میں نہیں لایا ہوں۔"

اس بار میرے حیران ہونے کی باری تھی "ان کے بارے میں تم کیا جاننا چاہتے ہو؟"

"وہ کون ہیں؟ ان کی تعداد کیا ہے؟ ان سے تمہارا کیا تعلق ہے؟ وغیرہ وغیرہ۔" اس نے میرے چہرے پر نظریں جما کر دھیرے دھیرے کہا "تم میری تسلی کرا دو میں تمہارے سوال کا جواب دینے کی کوشش کروں گا۔"

میرے ذہن کے کسی گوشے میں خطرے کی گھنٹی بجنے لگی۔ میں نے قدرے رک رک کر کہا "اب تم مجھے حیران کر رہے ہو۔ ان میں سے ایک میرا بہت پرانا دوست اور مددگار ہے۔ دوسری میری بیوی ہے۔"

"اور؟" اس نے مجھے خاموش پا کر لقمہ دینے کی کوشش کی۔

"بس ہم تین ہی تھے۔" میں نے یک لخت فیصلہ کیا کہ اس موقعے پر مجھے ہیرا کا ذکر سرے سے گول کر دینا چاہیے۔ اس وقت مجھے باس یا ژان تھری کے تیور اچھے نہیں لگ رہے تھے۔

"ہنزا!" اس نے ایک لمبا گھونٹ لے کر قہوے کی پیالی خالی کر دی۔ بوائے نے فوراً ہی کسی مستعد خادم کی طرح اسے دوبارہ لبریز کر دیا۔ ژان تھری بولتا رہا "تمہارے اس بیان کی تصدیق اکبر خان کی کہانی سے بھی ہوتی ہے۔ لنڈی کوتل کے بازار میں تم اپنے دوست کے ساتھ چہل قدمی کرتے ہوئے دیکھے گئے تھے۔ تمہاری بیوی وہی لڑکی ہو سکتی ہے جس نے تمہارے ہمراہ کوسٹر سے اترنے

کی کوشش کی تھی لیکن اکبر خان نے سختی سے اسے روک دیا تھا۔ تم ذہن پر زور دو۔ ہو سکتا ہے کہ تمہارے ساتھ کوئی اور عورت بھی رہی ہو۔"

اس کے اعتماد کی وجہ سے میرا حلق خشک ہونے لگا۔ میں نے اضطراری انداز میں اپنی پیالی سے قہوے کا ایک گھونٹ لیا اور ہونٹوں پر زبان پھیرتے ہوئے اپنے پچھلے بیان پر اڑا رہا۔ میں نے کہا "کہ ہم تین تھے۔ تم اکبر خان کے بیان کا حوالہ دے رہے ہو اور دوسری عورت کی بات بھی کر رہے ہو۔"

"اکبر خان کو صرف تمہاری تصویر دی گئی تھی۔ اس نے تمہاری شناخت کر لی۔ تمہارے حوالے سے جو کچھ سامنے آیا اس نے وہ بھی نوٹ کر لیا۔ اس نے مزید کچھ جاننے کا تجسس نہیں کیا۔ مگر میں سب کچھ جاننا چاہتا ہوں۔ میرا خیال ہے کہ تم اپنی کسی اہم ساتھی کو بھول رہے ہو۔"

وہ بہت ہوشیاری اور مکاری کے ساتھ مجھے باتوں میں الجھا کر ایک ایسے موڑ پر لے آیا تھا جہاں میرے لئے اپنی بات سے ہٹنا ناممکن ہو کر رہ گیا تھا۔ اس کے لب و لہجے سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ اسے ویرا کے بارے میں معلوم تھا۔ وہ ابتدا سے اس بات کو چھپا رہا تھا لیکن اس وقت مجھے گھیرنا چاہ رہا تھا۔

"تم پہیلیاں بجھوا رہے ہو۔ تمہیں کوئی بات معلوم ہے تو کھل کر بتاؤ۔ ہو سکتا ہے کہ میں تمہیں کوئی مناسب جواب دے کر مطمئن کر سکوں۔ تم سے غلط بیانی کر کے مجھے کیا حاصل ہوگا؟"

"بدھ واوا کے آدمیوں کی کہانی میں دو آدمیوں اور دو عورتوں کا ذکر تھا۔ ولی انہیں اپنے ٹرک میں بیٹھا سرائے تک پہنچا کر آیا تھا۔ اب بتاؤ کہ تم فرزانہ نامی سفید فام عورت کے بارے میں کیا کہتے ہو؟"

"اوہ!" میں نے بے ساختہ قسم کی اداکاری کرتے ہوئے اپنا سر تھام لیا "تم بلاوجہ خود بھی الجھ رہے ہو اور مجھے بھی الجھا رہے ہو۔ وہ باہر سے آئی ہوئی ایک ریسرچ اسکالر ہے۔ اغوا والی رات میرے فلیٹ میں موجود ہونے کی وجہ سے وہ مفت میں ماری گئی۔ تم چاہو تو کالان جا کر اس سے ملاقات کر سکتے ہو۔"

"کالان؟ یہ کیا بلا ہے؟" اس نے حیرت سے بڑبڑاتے ہوئے پوچھا۔

"شاداولی کا دارالخلافہ سمجھ لو۔ وادی کے حکمران اسی بلیلو پر رہتے ہیں۔"

"وہ وہاں کیوں رہ گئی؟" وان نھری میرے چکر میں آتا ہوا معلوم ہو رہا تھا۔

"سفید فاموں کی روایتی رومان پسندی!" میں جولی کہہ تو۔ اسے اندازہ نہیں تھا کہ شکاری کیسے خوبصورت ہوتے ہیں۔ وہاں کے سرداروں نے بھی اس کی حوصلہ افزائی کرتے ہوئے مہمان داری کی پیشکش کی تھی اور وہ وہیں رہ گئی۔ ہم تینوں واپس لوٹ آئے۔

ہو سکتا ہے کہ اب تک کوئی شاداولی اس سے زبردستی شادی کر بیٹھا ہو۔"

"ٹھیک! جلد ہی تمہارے اس بیان کی بھی تصدیق ہو جائے گی۔ میرا ایک آدمی ان دونوں گوروں کی تلاش میں لگا ہوا ہے جو تمہاری کوسٹر کے ٹھیکیدار تھے میں ان سے سچ اگلوالوں گا۔"

وہ بہت پہلو دار باتیں کر رہا تھا۔ پہلے اپنی تنہائی کا رونا رو رہا تھا۔ اسی وجہ سے اس نے لیلی کی خدمات حاصل کی تھیں مگر اس وقت وہ اپنے کسی اور ساتھی کا ذکر نکال بیٹھا تھا۔ میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں۔ اگر ایلن اور جینیا ان میں سے کوئی وان نھری کے ہاتھ لگ جاتا تو میرا بھانڈا پھوٹ سکتا تھا۔ وہ دونوں تو ویرا کو پہچان بھی چکے تھے۔ وہ آتے ہی وان نھری کو بتا دیتے کہ پچھلی عورت فرزانہ نہیں، ویرا تھی اور اس نے میرے ساتھ ہی بیٹھا سرائے سے سفر کیا تھا۔ قوی امکان تھا کہ وہ ویرا کی سفاری قیام گاہ سے بھی باخبر ہوتے۔ لیکن وہ آنے والے وقت کے مسائل تھے۔ اس وقت میری اور وان نھری کی اعصابی جنگ چل رہی تھی اور مجھے کسی کرتب سے اس پر برتری حاصل کرنی تھی تاکہ برا وقت آنے سے پہلے میں اپنی گلوخلاصی کی کوئی راہ نکال سکوں۔

"پھر ہم یہاں وقت کیوں برباد کر رہے ہیں؟ ہمیں اس آدمی کی طرف چلنا چاہئے۔" میں نے کہا۔

"ابھی نہیں جب تک تماشا دیکھتے رہو۔" وہ استہزائیہ سی مسکراہٹ کے ساتھ بولا "خرابی یہ ہے کہ افغانستان کی نمبر پلیٹ والی گاڑیوں کو پشاور میں داخل ہونے کی اجازت نہیں ہے۔ طورخم سے جمرود روڈ پر آتے ہوئے یونیورسٹی ٹاؤن سے پہلے ایک بہت بڑی افغان مہاجر بستی ہے۔ کوسٹر کو وہیں روک لیا گیا ہوگا۔ وہاں سے سب لوگ بسوں یا کرائے کی دوسری سواریوں کے ذریعے شہر میں داخل ہوئے ہوں گے۔ اتنے بڑے شہر میں ایک دو آدمیوں کا سراغ لگانا آسان کام نہیں ہے۔"

اس کی مایوسی میرے لئے امید افزا تھی۔ میں نے سرسری لہجے میں کہا "تو یوں کہو کہ تمہیں میرے ساتھیوں کے ٹھکانے کے بارے میں کوئی علم نہیں ہے۔ تمہاری ساری توجہ میری ذات پر مرکوز تھی۔"

"اس وقت بھی تم خود فرزانہ کا ذکر کر دیتے تو میں اسے ذرا بھی اہمیت نہ دیتا۔ تم نے اس کا ذکر گول کرنا چاہا اس لئے وہ اہم ہو گئی ہے۔ اب میں ان بدمعاش گوروں سے اس کے بارے میں ضرور پوچھوں گا۔"

"ان گوروں سے تمہاری کیا پرخاش ہے؟" میں نے محتاط لہجے میں پوچھا۔

"چرس!" وہ مکارانہ مسکراہٹ کے ساتھ بولا "تم بھول رہے ہو کہ ہم مافیا والے ہیں۔ اس کوسٹر میں اعلیٰ درجے کی ہیروئن کی بھاری مقدار لادی گئی ہوگی۔ پچھلے دو گرام دو کی سب باتیں معلوم

ہوتی ہیں۔ وہ اپنا مال بھی لاتے ہیں۔ مجھے پوری کھیپ مل گئی تو کام کے ساتھ بونس بھی ہو جائے گا۔"

"ہاں!" اچانک بولی نے بھرائی ہوئی آواز میں پہلی بار زبان کھولی "تمہارے نوری کو کیسے معلوم ہوگا کہ ہم اکبر خان کے ماسوں کا ہوٹل چھوڑ کر اس بے نام و نشان قہوہ خانے میں آ پہنچے ہیں۔"

"تو پھر جاؤ۔ وہ سیدھا یہیں آئے گا۔ ذیشی کو فون پر باتیں کرتے ہوئے دیکھ کر میری کھوپڑی گھوم گئی ورنہ ہم اس وقت بھی وہیں ہوتے۔ میرا نوری ساڑھے آٹھ بجے سے پہلے وہاں پہنچ گا۔"

"میں کوئی شرارت نہیں کروں گا۔ چلو وہیں چلتے ہیں۔" میں نے فوراً ہی لقمہ دیا۔ میرا اندازہ تھا کہ اس وقت تک کیپٹن یا بریا منائی ایس ٹی ایف یونٹ کی جانب سے کوئی نہ کوئی پارٹی ہوٹل پر پہنچ ہی جائے گی اور ذان فضری کے فرار کی ساری راہیں مسدود ہو کر رہ جائیں گی۔

"قہوہ پیو اور انتظار کرو۔ یہاں کا قہوہ بہت مزے دار ہے۔" اس نے سلگانے والے انداز میں کہا اور قہوے کی پیالی اٹھا کر ہونٹوں سے لگائی۔ اس کی آنکھیں پرخیال انداز میں قدرے سکڑ گئی تھیں۔

قہوہ دانی کو خالی ہونے کے بعد دوبارہ بھروا لیا گیا۔ ذان فضری سگریٹیں پھونک پھونک کر اس انداز میں قہوہ پیے جا رہا تھا جیسے اس کی پیدائش کا مقصد ہی قہوہ نوشی رہا ہو۔ میں خاموشی سے الگ تھلگ بیٹھا اپنی ادھیڑ بن میں جتلا تھا ابتدا میں قہوے کی دو تین پیالیوں نے بہت لطف دیا لیکن پھر قہوے سے میری طبیعت اکتا گئی اور میں نے ہاتھ روک لیا۔

اس دوران میں قہوہ خانے کے عملے کے اکا دکا افراد اس کمرے میں ضرور آتے جاتے رہے لیکن کسی گاہک نے وہاں باقاعدہ بیٹھک جمانے کا ارادہ نہیں کیا اور ہم تینوں وہاں تنہائی میں بیٹھے رہے۔

وقت بہت دھیمے دھیمے سرک رہا تھا۔ مجھے بے چینی کے ساتھ ساڑھے آٹھ بجنے کا انتظار تھا۔ میں دیکھنا چاہتا تھا کہ ذان فضری کا نوری اس سے کس طرح رابطہ رکھتا ہے۔

آٹھ بج کر چند ہی منٹ گزرے ہوں گے کہ کمرے میں گونجنے والی دھیمی سی آواز نے مجھے چونکا دیا۔

وہ آواز ذان فضری کے جسم کے کسی حصے میں سے آ رہی تھی۔ آواز اتنی دھیمی تھی کہ سنا جانا اس کا یا پہچانا جانا ممکن نہیں تھا۔ وہ آواز پیدا ہوتے ہی ذان فضری نے گلت میں اپنی داخلی جیب میں ہاتھ ڈالا اور جب وہ باہر آیا تو اس میں ایک مختصر سا آلہ دبا ہوا تھا اور وہی بیپ کی آواز کا مخرج تھا۔ میں نے پہلی ہی نظر میں پہچان لیا کہ وہ کوئی لاسلکی مواصلاتی آلہ تھا جو کوئی سگنل وصول کر رہا تھا۔

ذان فضری نے چٹکی سے اس کا نازک سا انٹینا باہر کھینچا اور ایک بٹن دبانے کے بعد اس آلے کو اپنے کان کے قریب لے جا کر

ہولے سے بولا "بلیک فاکس ریڈنگ اوور!" اس کے الفاظ نے مجھے بھی چونکا دیا۔

دوسری طرف سے فوراً ہی ایک انسانی آواز سنائی دینے لگی۔ وہ آواز دھیمی ہونے کے باوجود بہت واضح اور قابل شناخت تھی لیکن اس کا کہا ہوا ہر لفظ نامانوس تھا۔ غالباً وہ کوئی خفیہ زبان استعمال کر رہا تھا۔

دوسرے سرے سے آنے والا پورا پیغام سن لینے کے بعد ذان فضری نے بولنا شروع کیا تو اس کے الفاظ بھی مہمل تھے۔ اس حیرت انگیز مظاہرے پر بولی کی آنکھوں تک میں تحیر کے آثار نظر آنے لگے تھے۔

اس لاسلکی آلے کا مائیکرو فون بہت طاقتور تھا جو ذان فضری کے دہانے سے کافی دور رہنے کے باوجود اس کی ہر بات کہیں اور پہنچا رہا تھا۔ چند فقروں کے تبادلے کے بعد ذان فضری نے سوئچ آف کر کے وہ آلہ دوبارہ اپنی جیب میں ڈال لیا اور فاتحانہ نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے بولا "میرا نوری کامیابی کے ساتھ واپس لوٹا ہے۔"

ذان فضری کے اس انکشاف سے میرے بدن میں سنسنی سی سرایت کر گئی اور میں نے بے اختیاری سے پوچھا "کیا وہ ان کو رول کا سراغ لگانے میں کامیاب ہو گیا؟"

ذان فضری سفاکانہ انداز میں ہنسا اور میری آنکھوں میں جھانکتے ہوئے بولا "ہیلین اس کے ساتھ ہے۔ وہ ہیروئن کے سودے کا جھانسا دے کر اسے اپنے ساتھ لے آیا ہے۔ تھوڑی ہی دیر میں وہ دونوں یہاں موجود ہوں گے۔"

مجھے یوں محسوس ہوا جیسے کسی نے میرے سر پر ہتھوڑے مارا ہو۔ ہیلین کی آمد کا مطلب تھا کہ رول کے بارے میں میرے جھوٹ کی پول کھلنے ہی والی تھی۔ ایک بار بے اعتباری کا آغاز ہو جاتا تو ذان فضری میری کسی بھی بات پر اعتبار نہ کرتا۔ یہ بھی ہو سکتا تھا کہ وہ کراچی پہنچنے سے پہلے ہی میرے ساتھ بدسلوکیوں کا سلسلہ شروع کر دیتا۔

"تمہارا نوری کہاں سے بول رہا تھا؟ کیا اس کے پاس بھی وائرلیس موجود ہے؟" بولی حیرت سے پوچھ رہا تھا۔

"تم بالکل ہی گاوڈی ہو۔ اس کے پاس ٹرانسیٹر نہ ہوتا تو وہ مجھ سے کیسے بات کرتا؟ وہ اکبر خان کے ماسوں کے ہوٹل کے باتھ روم سے بول رہا تھا۔ میں نے ان دونوں کو اسی قہوہ خانے میں بلا لیا ہے۔"

"یہاں؟" اس نے حیرت سے کہا "وہ انگریز لڑکی گڑبڑ نہ کرے۔ یہاں بہت زیادہ چہل پہل ہے۔ ہم ذرا سی دیر میں جنگلی مقامیوں میں گھر کر رہ جائیں۔ تم اسے کہیں اور بھی بلا سکتے تھے۔"

"یہ باتیں تمہاری سمجھ سے باہر ہیں۔" ذان فضری کا لہجہ برتری کے احساس سے بوجھل تھا "اس وقت جھنجھٹ بھاڑ ہی ہمارے لیے

سودمند ثابت ہوگی۔ بس مجھے قہوہ خانے کے مالک سے ذرا سی بات کرنی ہوگی تاکہ وہ ہم لوگوں کی موجودگی کے دوران میں کسی اور گاہک کو اندر نہ آنے دے۔"

وہ اٹھ کر دروازے پر جا کر کھڑا ہوا اور کسی سے بات کرنے لگا۔ میری پوری توجہ بولی پر مرکوز تھی مگر وہ غافل نہیں تھا۔ میرے لئے گلوخلاصی کی بس ایک ہی راہ تھی کہ کسی طرح ریموٹ کنٹرول یونٹ میرے قبضے میں آجاتا۔ ایسی صورت میں وہ دونوں بارودی بیلٹ کو اپنی مرضی کے مطابق استعمال نہیں کر سکتے تھے۔

جب سے میں نے زان تھری کی زبان سے بلیک فاکس کے الفاظ سنے تھے میرے ذہن میں آندھیاں سی چل رہی تھیں۔ مجھے رہ رہ کر بھارتی ایجنٹ 'ملا سرکار' یاد آرہا تھا جس نے اپنی طویل المدت منصوبہ بندی کے سہارے پاکستان میں ایسا مربوط جال بچھایا ہوا تھا کہ اس کے ساتھ لوح و صافی محفوظ ہر وقت اس کی حفاظت کے لئے سینہ سپر رہتے تھے۔ ایک طرف وہ مسلمان روحانی رہنما بنا ہوا تھا اور دوسری طرف اندرون سندھ میں پھیلے ہوئے ڈاکوؤں اور دہشت گیروں کو تخریب کاری اور دہشت گردی بلکہ کھلی بغاوت کے لئے اکسا رہا تھا۔ یہ میری خوش قسمتی تھی کہ میں اباسین نامی دریائی جہاز سے کی جانے والی بھرپور کارروائی میں اس خبیث کے پرخچے اڑانے میں کامیاب ہوگیا تھا۔

ملا سرکار نے پاکستان میں برسہا برس سے جو روپ بھی دھارا ہوا ہو، اس کی اصل یہ بھی کہ وہ بھارت کے ریسرچ اینڈ انالیسس ونگ کا بڑا ایجنٹ تھا اور را کی ذیلی تنظیم 'بلیک' جس میں بہت اہم عہدے پر فائز تھا۔ وہ اپنے نمک خواروں میں بلیک کیٹ ہی کے نام سے معروف تھا اور زان تھری نے خفیہ زبان میں گفتگو کرتے ہوئے بلیک فاکس کا کوڈ استعمال کیا تھا۔ زان تھری بھی دبے پہلے اعتراف کر چکا تھا کہ وہ بمبئی کا شہری تھا۔ یہ نکات کسی خاص سمت کی نشاندہی کر رہے تھے۔

میری معلومات کے مطابق مافیا سے وفاداری کا حلف اٹھانے والوں کے لئے کسی اور کے ساتھ کام کرنا جرم تھا۔ پھر کسی بھی درجے کے زان کے منصب پر فائز کسی شخص کے بارے میں یہ سوچا بھی نہیں جا سکتا تھا کہ وہ اپنے حلف سے غداری کر کے کسی اور تنظیم کے لئے کام کر رہا ہوگا مگر زان تھری کے بارے میں کچھ ایسی ہی گڑبڑ معلوم ہو رہی تھی۔

میرا قیاس تھا کہ مافیا کے زان کی حیثیت سے وہ واقعی خاصا تھا اسی لئے اس نے بولی کی خدمات حاصل کی تھیں لیکن وہ اتنا اکیلا بھی نہیں تھا۔ اس کے پیچھے منظم سیکرٹ ایجنٹوں سے گہرے روابط تھے۔ وہ ان کی خفیہ زبان بخوبی بول اور سمجھ لیتا تھا۔ اس کے پاس اسی ساخت کا ٹرانسمیٹر موجود تھا جو ان سیکرٹ ایجنٹوں کے استعمال میں رہتا تھا۔ جب اسے پشاور میں ایلین کی تلاش کی ضرورت محسوس ہوئی تو اس نے ایسے ہی کسی سیکرٹ ایجنٹ سے رابطہ قائم کر لیا اور اب وہی شخص ایلین کو لے کر اس قہوہ خانے میں پہنچنے والا تھا۔

شاید زان تھری مافیا سے مخلص نہیں تھا۔ اس نے بھی کسی طرح دہری وفاداریوں کا سوانگ رچایا ہوا تھا۔ ایک طرف اسے مافیا کی بھیانک طاقت کی پشت پناہی حاصل تھی تو دوسری طرف بھارتی سیکرٹ سروس کے وسائل بھی اس کی دسترس میں تھے۔ ایسی باتیں تھیں جو بولی جیسے تیسرے درجے کے بدمعاش کی سمجھ میں نہیں آسکتی تھیں۔ زان تھری کو اس کی طرف سے کوئی فکر نہیں تھی۔ وہ کھل کر اپنا کھیل کھیل رہا تھا مگر میں فیصلہ کر چکا تھا کہ مناسب موقع ملتے ہی میں اپنے تمام شبہات بیان کر گزروں گا۔

وہ قہوہ خانے کے مالک سے بات کر کے پرسکون انداز میں واپس لوٹا تو میں نے نہایت سرسری انداز میں اپنی بات چھیڑ دی "مجھے حیرت ہے کہ بولی کے علاوہ بھی تمہارے مددگار موجود ہیں جو ٹرانسمیٹرز استعمال کرنے پر قادر ہیں اور تمہیں بلیک فاکس کے نام سے پہچانتے ہیں۔"

"مافیا کے زان کہیں بھی اکیلے یا بے سروسامان نہیں ہوتے۔" وہ نخوت آمیز لہجے میں بولا "میں طاقت و اختیار کے غیر ضروری مظاہرے پر یقین نہیں رکھتا۔ گرمیوں میں چند ہفتوں کے آرام کے لئے وینس جاتا ہوں تو وہاں سیاحوں کے ہجوم میں ایک مسکین سے عام فرد کی طرح دھکے کھاتا پھرتا ہوں اور خوشی محسوس کرتا ہوں لیکن جب علاقائی بڑوں کے اجلاس میں شریک ہوتا ہوں تو پانچ بلٹ پروف گاڑیوں کے قافلے میں دس محافظوں کے درمیان سفر کرتا ہوں۔ اس وقت پرندہ بھی میرے قریب پر نہیں مار سکتا۔ تمہیں یہ سب بتانا ضروری ہے۔ کہیں تم یہ نہ سمجھ لینا کہ چال کے فرش پر اپنے ساتھ بیٹھے ہوئے اس دبلے کو آسانی سے زیر کر لو گے۔ مجھ پر جب قہر و غضب کی لہر سوار ہوتی ہے تو مجھے انسان کیڑوں سے زیادہ حقیر اور بے وقعت نظر آنے لگتے ہیں۔"

"میں یہ باتیں بہت اچھی طرح جانتا ہوں۔" میں نے نرمی سے اس کی بات کاٹ دی "میں نے مافیا میں شامل ہونے سے پہلے زانوں کا جاہ و جلال بھی دیکھا ہوا ہے۔ میں تمہارے خلاف کوئی بات نہیں سوچ سکتا۔ مجھے معلوم ہے کہ تمہیں اپنی کینچلی بدلنے میں زیادہ دیر نہیں لگے گی۔ مجھے بس ایک بات پر حیرت ہے۔ میں مافیا میں اکثر کوڈ ورڈز کے استعمال کے بارے میں جانتا ہوں۔ اپنے پاس ورڈز ہر شخص کی ضرورت بنے رہتے ہیں لیکن مجھے یہ معلوم نہیں تھا کہ ہمارے یہاں کوئی باقاعدہ خفیہ زبان بھی استعمال کی جاتی ہے۔ تم بہت روانی سے وہ زبان بول رہے تھے۔"

"تم کیا کہنا چاہتے ہو؟" اس نے مجھے گھورتے ہوئے پوچھا۔

"کچھ بھی نہیں۔" میں نے سادگی سے کہا "تمہیں تمہاری زبان سے بلیک فاکس کا پاس ورڈ سن کر میرا ذہن کہیں اور بھٹک گیا تھا۔"

ہرا خیال ہے کہ میں تمہاری خفیہ زبان پہلے بھی کہیں سن چکا ہوں۔"

میرا اندھیرے میں پھینکا ہوا تیر ٹھیک نشانے پر بیٹھا اور وہ یک لخت بگڑ کر بولا "چبا چبا کر باتیں نہ کرو۔ صاف صاف بتاؤ کہ تم کیا کہنا چاہ رہے ہو۔ یہ زبان تم نے کہاں سنی تھی؟"

"شاید تم نے ملا سرکار کا نام سنا ہو۔" میں نے قدرے توقف کے بعد کہا اور ژان تھری کے چہرے پر ایک رنگ سا آکر گزر گیا۔ ملا سرکار کا نام سنتے ہی اس کے چہرے ایک سیکنڈ کے ہزارویں حصے کے لئے پھیل کر معمول پر آ گئے تھے۔

"یہ کون ہے؟" اس نے سنبھل کر سوال کیا مگر اس کی آواز کھوکھلی تھی۔

"وہ بلیک کیٹس کا ایجنٹ تھا۔" میں نے اس کی دکھتی رگ کو مزید دباتے ہوئے کہا "میں نے اسے کئی بار ایسی زبان میں گفتگو کرتے ہوئے سنا تھا۔ مجھے حیرت ہے کہ تمہیں بھارتی سیکرٹ سروس والوں کی زبان پر اتنا عبور ہے۔"

"بلیک کیٹس اور ملا سرکار سے تمہارا کیا تعلق ہے؟" اس نے تیکھے لہجے میں جوابی کارروائی شروع کر دی۔

"شاید تمہیں معلوم نہیں کہ میں نے ہی سے اپنا تعلق ختم کر کے اور وانیا میں شریک ہونے کے درمیان، خاصے دنوں تک آزادانہ کام کیا ہے۔ یہ سب باتیں ان ہی دنوں میرے علم میں آئی تھیں۔"

"ہو سکتا ہے کہ یہ انڈین سیکرٹ سروس والوں کی خفیہ زبان رہی ہو۔" وہ ایجنٹ ہی ذرا ٹھٹکا جس نے کینیڈا کراچی کی صورت میں یہ زبان بمبئی میں قیام کے دنوں میں سیکھی تھی جو اب میرے کام آ رہی ہے۔"

"یہ بہت حیرت ناک بات ہے۔ خفیہ زبانیں انتہائی محدود حلقوں میں مخصوص مقاصد کے لئے استعمال کی جاتی ہیں۔ ان سے باہر یہ بالکل مہمل ثابت ہوتی ہیں۔ تم خوش نصیب ہو کہ تمہیں اس زبان کو جاننے والے کا ذکر مل گئے ہیں۔ ایسا کم ہی ہوتا ہے۔ یہی دعویٰ تمہارے بجائے کسی اور نے کیا ہوتا تو میں اسے ماننے سے انکار کر دیتا۔"

"تم مجھ سے بھی انکار کر سکتے ہو۔ اس سے میری صحت پر کوئی فرق نہیں پڑے گا۔" وہ چڑچڑے لہجے میں بولا۔

میں خاموش ہو گیا۔ میرے لئے یہ بات باعث تشویش تھی کہ مجھے کیپٹن باد سے بات کئے کافی دیر ہو چکی تھی۔ ہوٹل سے میری روانگی کے بعد اکبر خان نے یقیناً اسے مزید تفصیلات سے باخبر کر دیا ہو گا لیکن اس کے باوجود ان لوگوں نے کوئی آپریشن شروع نہیں کیا تھا۔ اگر فوج یا اسپیشل ٹاسک فورس کے کسی یونٹ نے اکبر خان کے ماموں کے ہوٹل کا سیٹ کیا ہو تا تو ژان تھری کا ٹرانسمیٹر اس کے بارے میں ضرور ذکر کرتا اور ژان تھری اس بارے میں مجھ

سے بات نہ کرتا۔ اس کی مسلسل خاموشی کا مطلب یہ تھا کہ ہوٹل کے حالات میں کوئی تبدیلی رونما نہیں ہوئی تھی۔ ایلین کی متوقع آمد کے پس منظر میں وہ صورت حال میرے لئے مایوس کن تھی۔

تھوڑی دیر بعد قید خانے کے دروازے پر ایلین آموجود ہوا۔ اس کے پیچھے ایک دراز قامت' درشت چہرے اور ڈھیرے جسم والا شخص بھی نظر آ رہا تھا۔ ژان تھری نے ان دونوں کو دیکھتے ہی اندر آنے کی ہدایت کی اور وہ اپنے جوتے باہر چھوڑ کر اندر آ گئے میرا دل اچھل کر گویا حلق میں دھڑکنے لگا۔

وہ باہر چمکتے ہوئے سورج کی تیز روشنی میں سے کر اس نیم روشن اور تنگ کمرے میں آئے تھے اس لئے چند ثانیوں تک ان کی بصارت پوری طرح کام نہیں کر سکی لیکن آپس میں ہاتھ ملاتے ہوئے بھی ایلین نے مجھے پہچانا۔ اس کے دہانے سے بے ساختہ تحیر زدہ آواز برآمد ہوئی "اوہ ڈیمی! تم یہاں ہو؟"

"تم پھر بھول رہے ہو۔ میرا نام ڈیمی نہیں منصور ہے۔" میں نے گرمجوشی سے اس کا ہاتھ دباتے ہوئے احتجاج کیا۔

"سوری!" اس نے خوش دلی سے کہا "نام سے کیا فرق نہیں پڑتا۔ میں ڈیمی کہوں یا منصور" ایک ہی بات ہے۔ مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ تم آزاد اور زندہ ہو۔"

"زندہ ضرور ہوں لیکن آزاد نہیں ہوں۔" میں جلدی سے بول پڑا تاکہ ژان تھری کی زہر افشانی سے پہلے ہی اسے صحیح صورت حال کا احساس دلا سکوں۔

"میرا اندازہ تھا کہ اب تک تمہیں مار دیا جا چکا ہو گا۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا "مجھے حیرت ہے کہ تم اس کھلے کمرے میں آزادی کے ساتھ بیٹھے ہونے کے باوجود خود کو قیدی سمجھ رہے ہو۔"

"یہ جھوٹ بولنے کا عادی ہے۔" ژان تھری نے سخت اور کھردری آواز میں کہا "تم اس کی باتوں پر دھیان دیئے بغیر یہ بتاؤ کہ تمہاری کوسٹر میں اس کے ساتھ اور کتنے لوگ سفر کر رہے تھے؟"

لمحہ بھر کے لئے میری اور ایلین کی نظریں چار ہوئیں۔ اس وقت وہ دونوں پوری طرح اسی کی طرف متوجہ تھے میں نے ان کی نظریں بچا کر ایلین کو آنکھ ماری اور وہ اپنے ذہن پر زور دیتے ہوئے بولا "کوسٹر میں ڈیمی سمیت کل چودہ مسافر تھے کیا تمہیں اس کے علاوہ کسی اور کی بھی تلاش ہے؟"

اس کے جواب نے میرا دل خوش کر دیا۔ وہ اپنے کام کے سلسلے میں مجھ سے مدد لینے کا خواہاں تھا۔ اسے یہ بھی معلوم تھا کہ مجھے اسلحے کے زور پر چلتی گاڑی سے اغوا کیا گیا تھا۔ میں جن لوگوں کے رحم و کرم پر تھا وہ میرے دوست ہرگز نہیں ہو سکتے تھے۔ وہ کائیاں آدمی تھا۔ میری آنکھ کے اشارے سے بھانپ چکا تھا کہ اسے اس ڈرامے میں کیا کردار ادا کرنا ہے۔ اس کے مبہم جواب پر ژان تھری بھنا کر رہ گیا۔

"میں دوسروں کی نہیں، ڈیپی کے ساتھیوں کی بات کر رہا ہوں۔" وہ غرایا۔

"وہ تو اکیلا ہی تھا۔" ایلین نے معصومیت سے جواب دیا "پیٹا سرائے سے اس نے صرف اپنا کرایہ ادا کیا تھا۔"

"اور وہ کون تھا جو لنڈی کوتل میں اس کے ساتھ ٹہلتا پھر رہا تھا؟"

"پتا نہیں۔" ایلین اس کی غراہٹ سے مرعوب ہوئے بغیر بولا "لمبے سفر میں بہت سے اجنبی ایک دوسرے سے مانوس ہو جاتے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ وہ بھی ایسا ہی کوئی مسافر ہو۔ اس بارے میں تو وہی کچھ بتا سکے گا' میں نے لنڈی کوتل میں اس پر زیادہ دھیان نہیں دیا تھا۔"

ایلین کے جواب نے میرا دل مزید خوش کر دیا۔ وہ بہت سمجھ داری سے ڈان نھری کو چکر دے رہا تھا۔ اس کے مفاہمانہ رویے نے میرے سر سے ایک بہت بڑا فوری خطرہ ٹال دیا تھا۔

"اور وہ عورت کون تھی جو اس کے ساتھ ہی کوئٹہ سے بیچ اترنے کے لئے تیار ہو گئی تھی؟" ڈان نھری کی آواز پر جھنجلاہٹ اور مایوسی غالب آنے لگی تھی۔

"مجھے نہیں معلوم۔" وہ قدرے ترشی کے ساتھ بولا "تم مجھ سے کس لہجے میں بات کر رہے ہو؟ مجھے یہاں کیوں بلایا گیا ہے؟" اچانک ہی وہ اپنے ساتھ آنے والے کی طرف مڑ گیا "تم نے کہا تھا کہ تم لوگ بزنس کی بات کرنی چاہتے ہو لیکن یہاں تو اس طرح پوچھ گچھ ہو رہی ہے جیسے میں تمہارا مجرم ہوں۔"

اس کو بگڑتے دیکھ کر ڈان نھری فوراً ہی ہوش میں آگیا اور مستعمل کر بولا "تمہیں بزنس ہی کے لئے یہاں بلایا گیا ہے لیکن یہ اتفاق ہے کہ تم ڈیپی کو جانتے ہو......"

"نہیں!" ایلین نے برہمی سے اس کی بات کاٹ دی "یہ اتفاق نہیں ہو سکتا۔ تم نے اسی ڈیپی کے لئے مجھے تلاش کر کے یہاں بلوایا ہے اب تم مجھے زیادہ دیر تک بے وقوف نہیں بنا سکتے۔"

"تم بلاوجہ بگڑ رہے ہو۔" اسے لانے والے نے تحمل کے ساتھ کہا "چھوڑو ڈیپی پر لعنت بھیجو۔ اب ہم کام کی باتیں کریں گے۔ یہ بتاؤ کہ تم قہوہ پینا پسند کرو گے؟"

"اخلاقاً یہ سوال سب سے پہلے کیا جانا چاہئے تھا۔" ایلین نے کہا "قہوہ پینے میں کوئی حرج نہیں ہے۔"

قہوہ موجود تھا' ڈان نھری نے مزید دو خالی پیالیاں طلب کیں اور پھر ہیروئن کے بارے میں گفتگو شروع کر دی۔ ایلین نے اسے بتایا کہ کوئٹہ کے قریب آنے والے مسافر اپنے سامان میں چھپا کر تقریباً سات کلو ہیروئن لائے تھے لیکن جمرود روڈ کے مہاجر کیمپ پر سفر ختم ہونے کے بعد وہ سب نامعلوم ٹھکانوں کی طرف رخصت ہو گئے تھے۔ انہیں تلاش کرنا ممکن نہیں۔ اس کی اپنی تحویل میں بارہ کلو مال موجود تھا۔ وہ اسے مناسب داموں پر فروخت کرنے پر آمادہ تھا اور خود بھی کسی معقول خریدار کی تلاش میں تھا۔

اس موقعے پر دوشت رو شخص نے اچانک وہی بولی بولنی شروع کر دی جو میں ڈان نھری کو ڈانسپر پر بولتے ہوئے سن چکا تھا۔ ایلین حیرت سے منہ پھاڑے اسے دیکھتا رہا۔

وہ دونوں اپنی باتوں میں مصروف تھے تو ایلین نے مجھ سے مخاطب ہو کر اپنی الجھن کا اظہار کیا۔ وہ مقامی زبانوں سے واقف نہیں تھا لیکن ان کے صوتی آہنگ سے مانوس تھا۔ اس نے اندازہ لگایا تھا کہ وہ دونوں کوئی اور ہی بولی بول رہے تھے۔ مجھ سے پہلے بونی نے اس کے خیال کی تائید کر دی۔

اس دوران میں ڈان نھری اپنی گفتگو ختم کر چکا تھا۔ بات ہو جانے کے بعد ایلین کو لانے والا شخص ہال سے اٹھ کر باہر چلا گیا تھا۔ اس کی روانگی پراسرار ضرور تھی لیکن اس بارے میں کسی نے کوئی سوال نہیں کیا۔

ڈان نھری دوبارہ ایلین کے ساتھ مذاکرات میں مصروف ہو گیا۔

ایلین ہیروئن کی مقامی اور بین الاقوامی مارکیٹ کے تھوک نرخوں کے بارے میں پوری طرح باخبر تھا اس لئے اپنے مال کے بارے میں غیر ضروری قوتی فہمیوں میں مبتلا نہیں تھا۔ اس نے جن داموں کا مطالبہ کیا ان پر تھوڑے سے مول تول کے بعد ان دونوں میں سودا طے ہو گیا۔ ڈان نھری نے اسے بتایا کہ اس کا آدمی شام کو رقم پہنچا کر اس کے ہوٹل سے مال اٹھا لے گا۔

ڈان نھری نے جس سرعت سے وہ سودا طے کیا' وہ میرے لئے حیران کن تھی۔ اس نے ایلین کی تسلی کے لئے بزنس کی بات طے کرتے ہی ایک بار پھر میرا ذکر چھیڑ دیا۔

"تم ڈیپی کو کس طرح جانتے ہو؟ یہ غور بردار کیا چکر ہے؟" اس نے سگریٹ سلگا کر پوچھا۔

ایلین ہنس پڑا "تمہارے دیکارڈ کی سوئی بس ڈیپی پر ہی اٹکی ہوئی ہے۔ میری سمجھ میں نہیں آرہا کہ تمہاری اور اس کی کیا لڑائی چل رہی ہے جو تم نے اسے پاکستان پہنچتے ہی پکڑ لیا ہے۔"

"میرا اور اس کا پرانا حساب چلا آرہا ہے اور میں تم سے صرف دو باتیں معلوم کرنا چاہتا ہوں۔ اول یہ کہ تم اسے کیسے جانتے ہو' دوم یہ کہ ڈیپی کے ساتھ مزید کتنے افراد تھے؟"

"اگر میں تمہارے دونوں سوالات کے جواب نہ دینا چاہوں تو کیا ہو گا؟"

"کچھ بھی نہیں۔ تم بدمزگی کے عالم میں رخصت ہو جاؤ گے۔ تمہارے انکار سے ہمارے سودے پر کوئی اثر نہیں پڑے گا۔ میرا آدمی ہر حال میں شام کو رقم پہنچا کر تم سے ڈلیوری لے لے گا۔"

"ڈیپی ہماری لائن کا پرانا اور بدنام آدمی ہے۔" ایلین ایک گہرا سانس لے کر بولا "یہ مجھ سے واقف نہیں تھا مگر میں اسے اچھی طرح پہچانتا ہوں۔ سفر کے آغاز میں میں نے اسے شناخت کیا تو یہ

بگڑ گیا اور دعویٰ کرنے لگا کہ اس کا نام زینی نہیں انتو ہے اور میں نے نیم دلی سے اس کا دعویٰ تسلیم کر لیا۔ تمہارے دوسرے سوال کا جواب میں پہلے ہی دے چکا ہوں کہ زینی اکیلا تھا۔ راستے میں اس نے دوسرے مسافروں سے دوستی کر لی ہو تو وہ اور بات ہے۔ تمہیں معلوم ہونا چاہئے کہ افغانستان اور پاکستان کے درمیان تھا سفر کرنے والی خوب صورت لڑکیاں مال دار اسامیوں کو پھانسنے کے چکر میں رہتی ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ زینی کے ساتھ کو سفر چھوڑنے پر آمادہ ہونے والی لڑکی بھی عورتوں کے اسی بدنام قبیلے سے تعلق رکھتی ہو۔ میں اس سے زیادہ کچھ نہیں جانتا۔"

"زینی کا کہنا ہے کہ وہ دونوں اس کے ساتھی تھے۔" زان تھری نے اسے مجھ سے بھڑانا چاہا۔

"یہ جو چاہے کہتا رہے۔ اسے اپنی کھال بچانے کا حق حاصل ہے۔" الین نے بے پروائی سے کہا "میں اتنا جانتا ہوں کہ ان تینوں نے مجھ سے الگ الگ رابطہ کیا تھا اور اپنے اپنے کرائے خود ادا کئے تھے۔"

"تم مجھے مشکل میں ڈال رہے ہو۔" زان تھری کی آواز سے بے بسی مترشح ہونے لگی "مجھے فرزانہ نامی ایک سفید فام عورت کی تلاش ہے۔ وہ افغانستان میں زینی کے خاطر بھی جانی رہی تھی۔"

"اس کے بارے میں خدا ہی بہتر جانتا ہوگا۔" وہ منانے اچکا کر بولا "ہو سکتا ہے کہ زینی اسے قتل کر کے کھا گیا ہو۔ میں ایسی کسی عورت کے وجود سے لاعلم ہوں۔"

"تمہیں یہ تو معلوم ہوگا کہ زینی کے بقیہ دو ساتھی کس ہوٹل میں گئے تھے؟"

"کوسٹر کا سفر ختم ہوتے ہی مسافروں میں افراتفری پھیل گئی تھی۔ زینی کے اغوا کے واقعے کے بعد وہ سب ہی خوف زدہ تھے جس کا جدھر منہ اٹھا ادھر نکل گیا۔ اس بارے میں میں تمہاری کوئی مدد نہیں کر سکوں گا۔ ناصر باغ کے مہاجر کیمپ پر سفر ختم ہونے کے بعد مجھے کسی کی منزل کا علم نہیں ہو سکا۔"

"پھر تم چاہو تو واپس جا سکتے ہو۔" زان نے روکھے لہجے میں کہا اور الین فوراً اٹھ کھڑا ہوا۔

الین نے اس وقت جس خوب صورتی کے ساتھ زان تھری کو چکر دیا اس کی بنا پر میرے دل میں اس کے لئے جگہ پیدا ہو چکی تھی۔ کسی نے سچ ہی کہا ہے کہ کبھی کھوٹا سکہ بھی کام آ ہی جاتا ہے۔

الین کو ہمارے پاس سے گئے ہوئے چند ہی لمحے گزرے ہوں گے کہ اسے لانے والا شخص واپس آ پہنچا۔ اس کے چہرے پر ہوائیاں اڑ رہی تھیں اور وہ بری طرح بوکھلایا ہوا تھا۔

اس نے اندر آتے ہی اپنی مخصوص بولی میں کچھ سرگوشیاں شروع کر دیں۔ اس کے چڑھے ہوئے سانسوں سے اندازہ ہو رہا تھا کہ وہ خاصی دور سے دوڑتا ہوا آ رہا تھا۔

اس کی بات پوری ہونے سے پہلے ہی زان تھری پھاڑ کھانے والی نظروں سے مجھے گھورنے لگا "اس بازار میں پیرا ملٹری فورسز کیا کرتی پھر رہی ہیں؟"

پیرا ملٹری فورسز کا ذکر سنتے ہی مجھے خوشی ہوئی۔ میرا دھیان اچانک نائک فورس کی طرف گیا تھا مگر میں نے انجان بن کر کہا "میں کیا بتا سکتا ہوں۔ تمہارا آدمی کیا خبر لایا ہے؟"

"وہ تم جیسوں کو تلاش کرتے پھر رہے ہیں۔" وہ پورا حلق کے بل غرایا۔ "انہوں نے کئی راستوں سے نمودار ہو کر پورے بازار کی ناکا بندی کر لی ہے۔"

"میں نے ان کا کیا بگاڑا ہے جو وہ مجھے تلاش کریں گے؟ یہ زان ہی کا کوئی معاملہ نظر آتا ہے۔"

"بکواس مت کرو۔" زان بھڑک اٹھا "یہ اکبر خان کی شکر جرائی معلوم ہوتی ہے۔ سچ سچ بتاؤ کہ تم دونوں فون پر کس سے بات کر رہے تھے؟ میں فلائٹ انفارمیشن والی بودی کہانی کو نہیں مانتا۔"

"اگر تم اپنے الفاظ میرے منہ میں ڈال کر اپنی مرضی کی بات کہلوانا چاہتے ہو تو میں یہ بھی کہہ سکتا ہوں کہ اکبر خان نے فرنٹیئر فیلڈ رجمنٹ کے کیپٹن بابر کو فون پر میرے اور تمہارے بارے میں سب کچھ بتا دیا تھا۔"

زان تھری کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔ وہ فوری طور پر ایک لفظ بھی نہیں کہہ سکا۔ لمحہ بھر کے بعد وہ بولنے کے قابل ہوا تو اس کی آواز سے اعتماد رخصت ہو چکا تھا "یہ کیپٹن بابر کون ہے؟ اس سے اکبر خان کا کیا رشتہ ہے؟ اس نے بابر کو میرے بارے میں کیا بتایا تھا؟"

"ایک ساتھ اتنے سوال؟" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "یہ سب تمہارا وہم ہے۔ میں نے وہی کچھ کہہ ڈالا ہے جو تم سننا چاہ رہے تھے ورنہ ان باتوں کا حقائق سے دور کا بھی واسطہ نہیں ہے۔ اکبر خان میری نگرانی کے کام سے اکتایا ہوا تھا۔ وہ پشاور سے کراچی جانے والی پروازوں کا وقت معلوم کر رہا تھا۔"

زان تھری چند ثانیوں تک اندر ہی اندر بل کھانے کے بعد تو وارد پر برس پڑا "باہر کچھ ہو رہا تھا تو تمہیں یہاں تک دوڑ لگانے کی کیا ضرورت تھی؟ کہیں سے ایرجنسی کے ذریعے بھی مجھے باخبر کر سکتے تھے۔ بار بار کی غیر ضروری آمد و رفت سے اس قہوہ خانے کا مالک شبے میں پڑ گیا تو ہم یہاں بھی محفوظ نہیں رہ سکیں گے۔"

"ہو سکتا ہے کہ وہ ادھر بھی آ جائیں۔" اس نے اپنی بھاری آواز میں خدشہ ظاہر کیا "وہ بہت تیزی کے ساتھ پورے بازار میں پھیل رہے تھے۔ وہ دکانداروں وغیرہ سے بعض مشتبہ آدمیوں کے بارے میں پوچھ گچھ بھی کر رہے ہیں۔"

"اس وقت میں باہر نکلنے کا خطرہ مول نہیں لوں گا۔" زان تھری نے فیصلہ کن لہجے میں کہا "اب تم جاؤ اور باہر کے حالات پر نظر رکھو۔ میدان صاف ہو جائے تو مجھے خبر دے دینا۔ یہاں آنے کی ضرورت نہیں۔ ایرجنسی استعمال کر لینا۔ یہاں سے روانہ ہو کر ہم

تیرہوٹل جاؤں گا۔"

وہ سر جھکا کر تیزی کے ساتھ واپس لوٹ گیا۔ ذان کے چہرے پر تذبذب کے سائے لرزاں تھے۔

"میرا خیال ہے کہ ڈیبی جھوٹ نہیں بول رہا۔" کچھ دیر کی خاموشی کے بعد یولی نے کہا۔

"میرا نادر خیال ہے۔" ذان نغری نے جلے بھنے انداز میں کہا "کیا میں اس کا سبب جان سکتا ہوں؟"

"کسی کے ایک فون پر فوجی دستے اس طرح حرکت میں نہیں آتے۔" یولی اپنے باس کے طنز سے کھسیانا ہو رہا تھا "ڈیبی افغانستان میں تھا۔ وہاں سے آتے ہی ہمارے قابو میں آگیا۔ اسے کسی سے رابطہ کرنے کا موقع ہی نہیں ملا۔ نیم فوجی افسروں میں اکبر خان کا اتنا رسوخ نہیں ہو سکتا کہ اس کے ایک فون پر گھنٹا بھر میں پورا بازار مسلح دستوں سے بھر جائے۔ یہ کوئی اور ہی چکر معلوم ہوتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ہم بلاوجہ پریشان ہو رہے ہوں۔"

اس کی بات میں وزن تھا۔ ذان نغری چند ثانیوں تک سوچتا رہا۔ میں خاموشی سے اس کے ردعمل کا جائزہ لے رہا تھا۔ آخر کار وہ اٹھ کھڑا ہوا "تم ڈیبی کی طرف سے ہوشیار رہنا۔ میں باہر سے کچھ سن گن لینے کی کوشش کرتا ہوں۔ یہ کوئی اور چکر ہوا تو ان لوگوں کو سہ نغری ٹولی کی تلاش نہیں ہوگی۔"

"ہمیں اکبر خان کے ماموں کا ہوٹل چھوڑے ہوئے بہت دیر ہو چکی ہے۔" یولی کا ذہن پوری طرح کام کر رہا تھا "کوئی سوچ بھی نہیں سکتا کہ ہم ابھی تک اسی بازار میں موجود ہوں گے۔"

"اکبر خان سپاہی ہے۔ اگر وہ مجھ سے غداری کر رہا ہے تو اسے لوگوں سے معلوم ہو سکتا ہے کہ ہم کن راستوں سے گزرے تھے۔ اگر کسی نے ہمیں بازار سے نکلتے ہوئے نہیں دیکھا تو ہماری یہاں موجودگی کی نشان دہی ہو سکتی ہے۔"

وہ چوکھٹ سے اسپنے ہوتے پہن کر باہر نکل گیا۔ چند قدم چلنے کے بعد وہ اس طرح رک کر کھڑا ہو گیا کہ اس کی پشت کا ایک حصہ مجھے نظر آ رہا تھا۔ میں نے پہلے بھی اکبر خان پر کامیابی سے ڈورے ڈالے تھے۔ اس بار پھر مجھے ایک موقع مل گیا تھا۔ اگر یولی محب وطن پاکستانی تھا تو میں تھوڑی سی محنت کے بعد اسے شیشے میں اتارنے میں کامیاب ہو سکتا تھا۔ ذان نغری کی واپسی کے بعد وہ موقع میرے سے ضائع ہو جاتا۔

"تم غلط آدمی کے لئے کام کر رہے ہو۔" فیصلہ کرنے کے بعد میں نے تیز سرگوشیانہ لہجے میں یولی سے کہا "تم شروع سے اب تک ہونے والی تمام باتیں سنتے رہے ہو۔ مجھے پورا یقین ہے کہ یہ شخص مافیا کا ذان نغری نہیں بلکہ انڈین سیکرٹ سروس کا کوئی خرانٹ ایجنٹ ہے۔ اس کے لئے کام کر کے تم اپنی زمین سے غداری کے مرتکب ہو رہے ہو۔"

اس کے ہونٹوں پر استہزائیہ مسکراہٹ پھیل گئی اور لہجے میں تلخی اتر آئی "ان ڈھکوسلوں سے تم مجھے اپنی حمایت پر آمادہ نہیں کر سکتے۔ زمین نے مجھے بھوک اور بے روزگاری کے سوا کیا دیا ہے جو میں اس سے وفاداری کے گیت گاتا رہوں؟ حبیب جیوانی کے لئے کام شروع کرنے سے پہلے میں مسلسل تین سال راندہ درگاہ رہا تھا۔ یہ ذان کے بجائے جہنم کا داروغہ ہو تب بھی میرے لئے بہت اچھا ہے کیونکہ یہ مجھے معقول پیسے دے گا۔"

"صرف پیسے دے گا لیکن تمہاری انا کو بار بار کچلتا رہے گا۔ ذرا سی دیر میں وہ کئی بار تمہارا مضحکہ اڑا چکا ہے۔ اسے غصہ آ جائے تو وہ شاید تمہارے منہ پر تھپڑ بھی مار بیٹھے گا۔ یہ بات......"

"میرے لئے یہ تمام باتیں غیر ضروری ہیں۔" وہ قطع کلامی کرتے ہوئے بولا "آسان روزی کمانے کے لئے انسان کو ایسے سمجھوتے کرنے ہی پڑتے ہیں۔ تم مجھے نہیں بہکا سکتے۔ خاموشی سے بیٹھے رہو۔ میرے کان نہ کھاؤ۔"

"اگر تمہیں پیسے کی اتنی ہی ہوس ہے تو میں تمہیں اس سے زیادہ رقم دے سکتا ہوں۔" میں نے اکبر خان کو کی جانے والی پیشکش اس کے سامنے بھی رکھ دی۔

"رقم سامنے ہوتی تو میں غور کر سکتا تھا۔ سوکھے وعدے مجھے نہیں بہلا سکتے۔ موت کی دہلیز پر بیٹھے ہوئے ایک قیدی کے وعدوں پر میں ذرا بھی اعتبار نہیں کر سکتا۔ اب زیادہ بک بک کرو گے تو میں تمہاری یہ تمام ہرزہ سرائیاں ذان کے سامنے دہرا دوں گا۔ اگر تم بے قصور ہو تو یقین رکھو کہ منگاذ والے بدمعاشوں کی گواہی کے بعد ذان تمہیں چھوڑ دے گا اور تم سیٹھ حبیب جیوانی کی جگہ سنبھال لو گے۔"

"تم بات ہی نہیں سمجھ رہے۔ یہ ذان ہوتا تو مجھے پریشانی نہ ہوتی۔ کراچی پہنچنے کے بعد مجھے آزادی مل ہی جاتی لیکن یہ شخص ذان نہیں 'را' کا ایجنٹ ہے۔ یہ ہر حال میں مجھے قتل کر کے رہے گا۔"

"ہمیں مقدر کے لکھے کو نہیں ٹال سکتا۔" اس نے مغموم انداز میں سر ہلا کر کہا "اگر تمہاری موت اسی طرح لکھی ہے تو وہ آ کر رہے گی۔ تمہیں ہر حال میں انتظار کے جہنم سے گزرنا ہوگا۔"

اسی وقت ذان لوٹ آیا۔ وہ بہت زیادہ متفکر نظر آ رہا تھا۔

"اس چوک میں تلاشی کا زیادہ زور ہے۔" اس نے کہا "قہوہ خانے کے مالک کو بھی شبہ ہو گیا ہے۔ ہم یہاں بیٹھے رہے تو بہت آسانی کے ساتھ پکڑے جائیں گے۔ ہمیں فوراً یہاں سے نکلنا چاہئے۔ ریموٹ کنٹرول مجھے دے دو۔ میں ڈیبی کو ساتھ لے کر نکلے چلوں گا۔ تم کچھ فاصلے سے ہمارے پیچھے آؤ گے۔ میری کوشش ہوگی کہ میں رسلوٹی ہوٹل کی طرف سے ساؤتھ سٹی روڈ پر نکلوں لیکن باہر کے حالات کی روشنی میں راستہ بدل بھی سکتا ہے۔ باہر سے ٹیکسی لے کر ہمیں ہوٹل پہنچنا ہے۔ ہم یہاں سے نکلتے میں

کامیاب ہوگئے تو پھر کوئی ہماری راہ نہیں روک سکے گا۔"

"اور تم کان کھول کر سن لو!" چند ثانیوں کے توقف کے بعد وہ میری طرف متوجہ ہوگیا "تم نے زبان یا عمل سے ذرا بھی چالاکی دکھانے کی کوشش کی تو میں ریموٹ کنٹرول کا بٹن دبانے میں تاخیر نہیں کروں گا۔ یہ بات یاد رکھنا کہ اونچی نیچی عمارتوں اور ہر قسم کے خلل کے باوجود یہ ریموٹ کنٹرول دو کلومیٹر کے دائرے میں کام کرتا رہتا ہے۔ اس لیے تم ہر لمحے میری زد میں رہو گے۔ تم اسی وقت تک محفوظ رہو گے جب تک ہم خطرے سے باہر ہیں۔"

"میں یہ سب باتیں سمجھ رہا ہوں' وقت خراب کرنے کے بجائے باہر نکلو۔" میں نے کہا۔

یونی باہر نکلتے ہی ایک طرف چل دیا۔ اس نے جانے سے پہلے ریموٹ کنٹرول یونٹ ژان فہری کے حوالے کردیا تھا۔ اس کے بعد ہم دونوں باہر آگئے۔ ژان فہری نے کاؤنٹر پر رقم ادا کی تو کیش پر بیٹھا ہوا شخص بہت غور سے اس کی طرف دیکھ رہا تھا۔ میں نے اسے آنکھ سے اشارہ کیا۔ میں اس وقت ہر چیز کا سہارا لینے پر تلا ہوا تھا۔ میرا خیال تھا کہ میری وہ حرکت کاؤنٹر والے کے شبہات کو تقویت پہنچانے کی اور وہ ہماری تلاش میں آنے والوں سے پورا پورا تعاون کرے گا۔

چوک کے ایک کنارے پر فوجی وضع کی دو گاڑیاں کھڑی ہوئی تھیں۔ وہاں لجینتا جیسی مقامی یونیفارم میں کئی مسلح جوان پہرے پر مامور تھے۔ بقیہ لوگ سامنے والی گلیوں اور دکانوں میں پھیلے ہوئے تھے۔

یونی ہم لوگوں کے آگے نکلنے کے انتظار میں سگریٹ کے ایک کیبن پر رک گیا تھا۔ قہوہ خانے کا حساب بے باق کرنے کے بعد ژان فہری تیزی سے مڑا اور داہنی طرف چل دیا۔ میں پہلے ہی جائزہ لے چکا تھا کہ اس سمت میں لجینتا والوں کی تعداد نہ ہونے کے برابر تھی۔

"تیزی سے نکل چلو۔ ادھر میدان صاف ہے۔" اس نے میرے کان کے نیچے سرگوشی کی۔

میں نے اپنی رفتار بڑھادی۔ یونی کے قریب سے گزرتے ہوئے میری نگاہ ژان کے اس آدمی پر پڑی جو خوب زبان میں مہارت رکھتا تھا۔ وہ تھوڑے ہی فاصلے پر منڈلا رہا تھا۔

ہم تیزی سے بڑھے جارہے تھے کہ اچانک ایک دکان سے نکلنے والا ایک فوجی ژان فہری سے ٹکرا گیا۔ اس کے پیچھے مزید تین مسلح افراد موجود تھے۔ ژان بے خیالی میں اس سے ٹکرا تو گیا تھا۔ جوں ہی اس نے ان لوگوں کی وردیاں دیکھیں وہ بری طرح بوکھلا گیا۔ میں خود بھی اس عجیب اتفاق پر ششدر رہ گیا تھا۔

ژان فہری اس سے معذرت کرکے آگے بڑھنے ہی والا تھا کہ ان میں سے ایک نے اسے روک لیا "ٹھہرو! تم کون ہو اور یہاں کیا کررہے ہو؟"

"ہم۔۔۔ ہم سیاح ہیں۔۔۔ دوسرے لوگوں کی طرح جبل کی سیر کررہے ہیں۔" ژان نے جلدی سے کہا۔

"ہمارے ساتھ آؤ!" اس افسر نے کہا اور کچھ فاصلے پر کھڑی ہوئی گاڑی کی طرف چل دیا۔ بقیہ تین مسلح افراد نے ہم دونوں کو اپنے نرغے میں لے لیا۔ وہ نہایت تحکمانہ انداز میں پیش آرہے تھے۔ ژان کو ایک لمحے کے لئے بھی کچھ سوچنے کا موقع نہیں مل سکا اور ہم دونوں آگے بڑھ گئے۔ میں نے کن انکھیوں سے دیکھا کہ میری جیکٹ کا ریموٹ کنٹرول یونٹ ژان کی داہنی ہتھیلی میں دبا ہوا تھا۔

گاڑیوں کے قریب پہنچتے ہی میں نے اکبر خان کو دیکھا۔ وہ مسلح افراد کی ایک ٹولی کے ساتھ کھڑا ہوا تھا۔ دوسروں کو ہماری طرف متوجہ پاکر وہ بھی مڑا اور مجھ پر نگاہ پڑتے ہی وہ بے ساختہ چلا اٹھا "ارے ڈینی خان! خدا کا شکر ہے کہ ہم سب کی محنت برباد نہیں ہوئی۔ مجھے پتا چل گیا تھا کہ تم لوگ چوک پر کہیں غائب ہوگئے تھے لیکن مجھے یہ امید نہیں تھی کہ۔ لوگ ابھی تک تمہیں یہیں لیے بیٹھے ہوں گے۔ اس وقت بازار میں ساٹھ آدمی تمہیں تلاش کررہے ہیں۔"

وہ بڑھ کر پرجوش انداز میں مجھ سے بغل گیر ہوگیا اور ایک ہی سانس میں پوری روداد بیان کرتا چلا گیا۔

وہ کارروائی اکبر خان کی مخبری پر عمل میں لائی گئی تھی۔ اس کے رویے نے وہاں موجود لوگوں پر دوست اور دشمن کی پوزیشن واضح کردی۔ اسی کے ساتھ ژان فہری فوراً نگاہوں کا مرکز بن گیا۔

"خبردار!" مسلح جوانوں کے تیور بھانپتے ہی ژان فہری غضب ناک آواز میں غرایا "کسی نے بھی مجھے ہاتھ لگانے کی کوشش کی تو میں ڈینی کے بدن کے چیتھڑے اڑا دوں گا۔" یہ کہتے ہوئے اس نے اپنا داہنا ہاتھ آگے کی طرف پھیلا لیا۔ اس کی ہتھیلی میں سیاہ رنگ کا ریموٹ کنٹرول یونٹ دبا ہوا تھا اور اس کا انگوٹھا اس یونٹ کے بٹن پر رکھا ہوا تھا۔

ژان فہری کے الفاظ پر وہ سب ہی چونک پڑے پھر وہاں موجود افراد میں سے ایک مسلح شخص میرے سامنے آگیا "میں ایس ایس ایف کا محراب خان ہوں لوکل یونٹ کمانڈر۔" اپنا تعارف کراتے ہوئے اس نے اپنا داہنا ہاتھ آگے بڑھادیا تھا۔ میں نے اس سے گرمجوشی سے مصافحہ کرتے ہوئے ایک نئی خود اعتمادی محسوس کی۔

کیپٹن بابر کا تعلق باقاعدہ فوج سے تھا۔ وہ فوج کے ڈسپلن کا پابند تھا اور کسی بڑی سے بڑی اطلاع پر بھی شہری معاملات میں مداخلت کرنے کا اختیار نہیں رکھتا تھا۔ وہ جب تک اپنے مجاز افسران کو اعتماد میں لے کر ان سے کسی بڑی رقت کی اجازت لیتا' معاملات کہیں سے کہیں پہنچ سکتے تھے جب کہ اسپیشل ٹاسک فورس کے افسران اپنی صوابدید پر کہیں بھی کوئی کارروائی کرسکتے تھے۔ ان کا کمانڈر مقامی سطح پر بڑے سے بڑا فیصلہ بھی خود ہی کرلیتا تھا۔ عام طور پر اسپیشل ٹاسک فورس کی کارروائیوں کو مقامی

انتخابات کی پشت پناہی حاصل نہیں ہوئی تھی مگر میرا تجزیہ تھا کہ مقامی حکام چشم پوشی سے کام لے کر ان سے دور ہی دور رہتے تھے۔ اسلحہ لانے والی اناج کی گاڑیوں پر چھاپے اور ٹریڈ اٹارنی کی تباہی کے معاملات حساس نوعیت کے تھے اس لئے ان کارروائیوں میں ایس ٹی ایف کے ساتھ دوسرے اداروں نے بھی سرگرمی سے حصہ لیا تھا۔ ان تمام پہلوؤں سے کمیٹی واقفیت کی بنا پر مجھے امید ہو چلی تھی کہ میرا معاملہ صحیح ہاتھوں میں پہنچ چکا تھا۔

"یہ کون ہے اور کیا کہہ رہا ہے سر؟" محراب خان نے حقارت سے ڈان تھری کی طرف دیکھ کر پوچھا۔

"یہ بلیک فاکس ہے اور جو کچھ کہہ رہا ہے درست ہے۔ یہ اپنے ہاتھ میں موجود ریموٹ کنٹرول کا بٹن دبائے گا اور میری کمر کے گرد بندھی ہوئی بارودی بیلٹ میرے چیتھڑے اڑا دے گی۔" میں نے افسردگی سے کہا۔

ڈان تھری کے ہونٹوں پر تحقیر آمیز مسکراہٹ پھیل گئی "مجھے پکڑ لینے کے باوجود تم بالکل بے بس ہو۔ زمین پر رینگنے والے کسی حقیر کیڑے کی طرح۔ میں جب چاہوں تمہیں اپنی ادا ہی سے مسل سکتا ہوں۔ تم میرا بال بھی بیکا نہیں کر سکو گے۔ مجھے پہلے سے شبہ تھا کہ ڈیتھی پاکستان کی خفیہ ایجنسیوں سے ملا ہوا ہے۔ اس وقت میں نے تم لوگوں کے رویّے سے مکمل ثبوت پا لئے ہیں۔ ہمیں ڈبل کراس کرنے والوں کا انجام عبرت ناک ہوتا ہے۔ میں یہاں سے جا رہا ہوں۔ کسی نے بھی میرا راستہ روکنے کی کوشش کی تو میں ڈیتھی کو اڑا دوں گا۔ اگر مجھے تم لوگوں کے ہاتھوں مرنا ہی پڑا تو میں اس سے پہلے ڈیتھی کو اس طرح جہنم واصل کروں گا کہ اسے قبر تک نصیب نہیں ہو سکے گی۔"

اپنی بات مکمل کر کے وہ الٹے قدموں پیچھے سرکنے لگا۔ اس کے گرد کھڑے ہوئے مسلح جوان کائی کی طرح اس سے دور سرکنے لگے انہیں ڈر تھا کہ کہیں بے خیالی میں ڈان ان سے ٹکرا گیا تو خود ہی بھڑک کر ریموٹ کنٹرول کا بٹن دبا دے گا اور اس المناک سانحے کی ذمے داری ان پر آ جائے گی۔

میں اس خبیث کا ارادہ بھانپ گیا "تم اتنی آسانی سے یہاں سے نہیں نکل سکو گے۔ میں کسی آسیبی سائے کی طرح تمہارے ساتھ لگا رہوں گا۔" میں نے اسی کی رفتار سے آگے بڑھنا شروع کر دیا۔

محراب خان نے اضطراری طور پر میرا بازو پکڑ لیا اور جوشیلے لہجے میں بولا "جذباتی نہ بنیں سر! خود کو خطرے میں نہ ڈالیں۔ یہ جدھر جا رہا ہے اسے جانے دیں۔ یہ ہم سے بچ کر نہیں نکل سکے گا۔" اکبر خان اس کے ساتھ تھا۔

بس لمحہ بھر کے لئے میرا اور ڈان کا درمیانی فاصلہ قدرے بڑھا مگر میں نے ایک جھٹکے سے اپنا بازو محراب خان سے چھڑایا اور للبادہ ڈان کے قریب پہنچ گیا۔ میری اس حرکت پر ڈان کے قدم سڑک پر جم کر رہ گئے۔

اس تماشے کی وجہ سے فقط ہوائی اڈے کے اس حصے میں لوگوں کی بھیڑ جمع ہونے لگی تھی۔ ایس ٹی ایف کے چند اہل کار ان تماشائیوں کو ہٹانے میں مصروف ہو گئے لیکن دوسروں کے چہرے دھواں ہو رہے تھے۔

"میں ایک پل کے لئے بھی اس خبیث سے دور نہیں رہوں گا۔" میں نے ڈان کو گھورتے ہوئے کہا۔ محراب خان بے بسی سے میرے ایک پہلو پر آ کھڑا ہوا تھا اور کچھ نہ سمجھنے والے انداز میں ہم دونوں کی طرف دیکھے جا رہا تھا۔ میں نے اپنی بات جاری رکھی "میری زندگی اسی وقت تک ہے جب تک میں اس کے ساتھ ہوں۔ یہ بٹن دبائے گا تو میرے ساتھ خود بھی مارا جائے گا۔ یہ چالاکی کے ساتھ مجھے یہاں چھوڑ کر بھاگنا چاہ رہا ہے۔ میری صورت میں ایک متحرک بم اس بھرے ہوائی اڈے میں موجود رہے گا اور یہ مجھ سے محفوظ فاصلے پر پہنچتے ہی بٹن دبا دے گا۔ بیلٹ پھٹتے ہی میرے اردگرد تباہی پھیل جائے گی۔ تم سب کے ساتھ ہی متعدد بے گناہ شہری بھی مارے جائیں گے۔ زخمیوں کے بارے میں کوئی اندازہ نہیں لگایا جا سکتا۔ میرے ساتھ بہت کچھ تباہ ہو جائے گا اور اس کو خراش تک نہیں آئے گی۔ میں اس کا گھناؤنا منصوبہ کامیاب نہیں ہونے دوں گا۔ ریموٹ کنٹرول میکانزم کے باوجود یہ بارودی بیلٹ بہت بھاری ہے۔ میرا اندازہ ہے کہ اس میں پانچ سے سات پونڈ تک خالص بارودی قوت کا مواد چھپایا گیا ہے۔ اس کے دھماکے سے یہاں کی متعدد پختہ عمارتیں تک ملبے کے ڈھیر میں بدل جائیں گی۔"

ڈان تھری پہلی بار فراخ دلی سے مسکرایا اور بولا "تم بہت چالاک ہو لیکن یہ نہ سمجھنا کہ میرے ساتھ رہ کر تم زیادہ دیر تک زندہ رہ سکو گے۔ اعصابی جنگ میں کوئی مجھے شکست نہیں دے سکتا۔ میں فولادی اعصاب کا مالک ہوں۔ تمہاری غفلت کا بس ایک لمحہ تمہارے مقدر کا فیصلہ کر دے گا۔"

"مجھے بھی یہی خوش فہمی ہے۔" میں بالکل اس کے مقابل پہنچ گیا "میری خوش قسمتی ہے کہ میرے تمام ساتھی میرے خیر خواہ اور ہمدرد ہیں۔ تمہاری بدقسمتی کہ تم بھاری معاوضہ دے کر بھی اکبر خان اور ڈیتھی کو پوری طرح اپنا وفادار نہیں رکھ سکے۔ اس زمین پر تمہیں ہزاروں مجرم مل جائیں گے لیکن غدار کم ہی ملیں گے۔ اکبر خان کی کارروائی کا نتیجہ تمہارے سامنے ہے۔ جب تم قہوہ خانے کے مالک سے فوجیوں کی موجودگی کے بارے میں معلومات حاصل کر رہے تھے تو ہوٹل نے مجھے کچھ ایسی باتیں بتائی تھیں جو تمہارے تابوت میں آخری کیل ثابت ہوں گی۔ میں دیکھتا ہوں کہ تم کیسے مجھے زیر کرتے ہو!"

"ہوٹل!" وہ دانت پیس کر غرایا "کیا کہا تھا اس حرام زادے نے؟"

میرا وہ خبر بھی کارگر ثابت ہوا۔ میں نے اس کی بے بسی سے لطف اندوز ہوتے ہوئے کہا "تمہیں خود اندازہ ہونا چاہئے کہ تمہاری کون کون سی کمزوریاں اس کے علم میں ہیں۔ اس نے مجھے ان گنت باتیں تو نہیں بتائی ہوں گی۔"

"میں اس سور کے بچے کو بھی دیکھ لوں گا" وہ آپے سے باہر ہو کر غرایا۔

میرے بار بار منع کرنے کے باوجود اکبر خان نے بڑھ کر اس کے منہ پر تھپڑ رسید کر دیا اور فضا چٹاخ کی آواز سے گونج اٹھی۔ اس وقت صرف اکبر خان غصے میں دہاڑ رہا تھا۔ بقیہ لوگوں کے چہرے زرد پڑ گئے تھے اور زبانیں گنگ ہو گئی تھیں۔ ہر شخص دہشت زدہ تھا کہ ڈان نھری اپنی توہین پر مشتعل ہو کر موت کا بٹن نہ دبا دے۔

"تجھے شرم نہیں آئی؟ اتنے لوگوں میں ناپاک جانور کا نام لیتا ہے۔" اکبر خان دہاڑ رہا تھا۔

خلاف توقع کچھ بھی نہیں ہوا۔ بات وہی تھی کہ ڈان نھری بٹن دباتا تو دوسروں کے ساتھ خود بھی دھماکے سے اڑ جاتا۔ وہ اپنا رخسار سہلاتے ہوئے زہریلے لہجے میں اکبر خان سے مخاطب ہو کر بولا "نمک حرام! میں تجھے دیکھ لوں گا۔ یہ محراب تجھے قبر ہی میں لے جائے گا۔ میں زیادہ سے زیادہ اگلے چوبیس گھنٹوں میں ڈینی سے نجات حاصل کر لوں گا پھر تجھے اور ربولی کو دیکھ لوں گا۔"

میں اکبر خان کو سمجھانے کے بہانے چند قدم دور لے گیا اور ڈان نھری پر نظر رکھتے ہوئے اس کے کان میں کہا "تم تھوڑی دور جاؤ گے تو ربولی مل جائے گا۔ اسے پکڑ لو۔ اس کے علاوہ سامنے کی فٹ پاتھ پر سرخ چیک کی قمیص میں ایک دراز قامت اور درشت رو شخص بھی منڈلا رہا ہے۔ وہ بھی اس کا ساتھی ہے۔ تم اسے دور ہی سے پہچان لو گے۔ اپنی شوخ قمیص کی وجہ سے وہ تمہاری نظروں سے نہیں بچ سکتا۔ دونوں کو ادھر لانے کے بجائے محراب خان کے آدمیوں کے حوالے کر دو۔"

اکبر خان اپنا سر جھٹکتا ہوا مجمع سے نکل گیا۔ میں دوبارہ ڈان نھری کے سامنے جا کھڑا ہوا۔

"مجھے حیرت ہے کہ پیسے کی خاطر چوری، قتل اور اغوا کرنے والا اکبر خان میری ایک گالی پر اتنا مشتعل ہو گیا" وہ طنز سے بولا "میری سمجھ میں نہیں آتا کہ ایسے لوگ مذہب کو کب بالائے طاق رکھ دیتے ہیں اور کب اس پر کاربند ہو جاتے ہیں۔"

"تمہاری دشمنی اپنی جگہ پر ہے لیکن اس وقت اکبر خان زیادہ ہی جوش میں آ گیا تھا۔" میں نے اس کی تسلی کے لئے کہا "میری بات اس کی سمجھ میں آ گئی ہے اسی لئے وہ یہاں سے نکل گیا ہے۔"

"خاموشی سے ریموٹ کنٹرول ہمارے حوالے کر دو۔" محراب خان نے خشک لہجے میں کہا "اپنے آپ کو ہمارے حوالے کر دینے کے بعد تم فائدے میں رہو گے۔ ہم نے اپنے کسی کو [illegible]

سے تمہیں زیر کیا تو تمہاری زندگی دردناک ہو جائے گی۔"

"میں نے زندگی میں کبھی ہار نہیں مانی۔ اس بار بھی جیت میری ہی ہوگی۔" وہ پراعتماد انداز میں بولا "میں زیادہ دیر تک یہاں تماشا بنائے رکھنا پسند نہیں کرتا۔ میرے لئے فوراً ایک خالی جیپ کا بندوبست کرو۔ میں یہاں سے روانہ ہونا چاہتا ہوں۔ ڈینی میرے ساتھ چلنے پر مصر ہے تو جیپ اسی کو چلانی ہوگی۔"

معاً مجھے یاد آیا کہ ڈان کے پاس میری بارودی بیلٹ کا ریموٹ کنٹرول ہی نہیں تھا بلکہ اس کی بائیں جیب میں وہ بھرا ہوا پستول بھی موجود تھا جو اس نے ہوٹل کے کمرے میں اکبر خان سے لیا تھا۔ اس کے حد سے بڑھے ہوئے اعتماد کی یہی وجہ تھی کہ ہم سب کے ذہن بارودی بیلٹ میں الجھ کر رہ گئے تھے۔ ڈان کے پاس موجود کسی اور ہتھیار کے بارے میں کوئی نہیں سوچ رہا تھا۔

جسمانی طور پر ڈان کو مجھ پر کوئی برتری حاصل نہیں تھی۔ اس وقت اصل فرق ایک بھرے ہوئے پستول کا تھا۔ وہ مسلح تھا اور میں نہتا۔ وہ مجھے اس جگہ ٹاسک فورس والوں کی بھیڑ سے نکال لے جانے کے بعد راستے میں کہیں بھی گولی مار کر ختم کر سکتا تھا۔ میرے بے جان وجود کے گرد بارودی بیلٹ اسی طرح بندھی رہتی اور جب بہت سے سوگوار لوگ میری لاش کے گرد جمع ہو جاتے تو ڈان اپنی محفوظ پناہ گاہ سے ریموٹ کنٹرول کا بٹن دبا کر میری لاش کے ساتھ ان سب کو بھی اڑا دیتا۔ میں نے اس نکتے پر جتنا غور کیا اسی قدر میرا یہ خیال پختہ ہوتا رہا کہ وہ بیک وقت مجھ سے نجات حاصل کرنے اور فرار ہونے کے بارے میں سوچ رہا تھا۔

اس وقت میں محراب خان یا اس کے ساتھیوں سے ڈان کے پستول کا ذکر کرتا تو وہ چوکنا ہو جاتا۔ رد عمل میں وہ کوئی بھی کارروائی کر سکتا تھا۔ میرے نزدیک اس مسئلے کا بہترین حل یہی تھا کہ میں اپنے طور پر اسے پستول سے محروم کرنے کی کوشش کرتا۔ میں نے اس کی طرف تیز قدمی کی تو وہ قدرے پیچھے سرک کر قدرے ناگواری سے بولا "میرے جسم سے چپکنے کی ضرورت نہیں۔ مجھ سے دور رہو۔ تم تو میرے سر پر چڑھے چلے آ رہے ہو۔"

اس وقت میرا ذہن بہت تیزی سے کام کر رہا تھا۔ میں نے کھڑے کھڑے ایک بار پھر گزرے ہوئے واقعات کا جائزہ لیا۔ اگر ڈان کے پاس پہلے سے کوئی ہتھیار موجود ہوتا تو آخری مرتبہ وہ اکبر خان سے پستول لینے کے بجائے اپنا ہتھیار استعمال کرتا۔ اس کے خلاف کوئی قدم اٹھانے سے پہلے یہ یقین کرنا ضروری تھا کہ ڈان کی بائیں جیب میں صرف ایک پستول موجود تھا تاکہ اسے چھین لینے کے بعد وہ بھی نہتا ہو جاتا۔ دوسرے ہتھیار کی موجودگی میں میری کارروائی بے نتیجہ ہو کر رہ جاتی۔

"گاڑی کا بندوبست کرا دو۔" میں نے محراب خان کو ہدایت دی۔ اس کے مؤدب انداز سے میں نے سمجھ لیا تھا کہ وہ میرے بارے میں پوری طرح باخبر تھا۔ دو ہی روز پہلے افضل خان نے پشاور

میں سرانجام پانے والے قتل کا کمبرراز کرایا تھا۔ وہ کارروائی غالباً محراب خان ہی کے ذریعے انجام دی گئی تھی اس لئے میں اسے ہدایت جاری کرنے میں ذرا بھی جھجک محسوس نہیں کر رہا تھا۔

اکبر خان پہلے ہی وہاں سے جا چکا تھا۔ محراب خان بھی کچھ دور ہٹ کر اپنے آدمیوں کو ہدایات دینے میں مصروف ہو گیا اور میں مکارانہ انداز میں زلان تھرتی کی طرف دیکھنے لگا۔ میں نے اپنی نگاہیں اس کے داہنے ہاتھ پر مرکوز رکھی تھیں کیونکہ ریموٹ کنٹرول یونٹ اس کے اسی ہاتھ میں موجود تھا۔

میری یہ حرکت اس قدر مسلسل اور جارحانہ تھی کہ زلان تھرتی بولے بغیر نہ رہ سکا "اس خیال میں نہ رہنا کہ تم مجھ سے ریموٹ چھین لینے میں کامیاب ہو جاؤ گے یہ کھلونا مجھے اس وقت اپنی جان سے زیادہ عزیز ہے۔"

"اچھا!" میں نے اسے چیلنج کرنے والے انداز میں کہا اور ایک ہی جست میں اس کے قریب پہنچ گیا۔ اس نے الٹے قدموں سرکتے ہوئے اپنے دونوں ہاتھ سر سے اوپر اٹھا لئے۔ وہ اپنی دانست میں ریموٹ کنٹرول کو میری دسترس سے بچانے کی کوشش کر رہا تھا۔ میری بھی یہ کوشش تھی کہ اس کی ساری توجہ اسی طرف مبذول رہے۔ میری حکمت عملی پوری طرح کامیاب رہی تھی۔ اس نے اپنے دونوں ہاتھ اوپر اٹھا کر کوٹ کی بغلی جیبوں کو میرے رحم و کرم پر چھوڑ دیا تھا۔ میں نے بجلی کی سی سرعت سے اس کی پھولی ہوئی بائیں جیب میں ہاتھ ڈال کر چشم زدن میں پستول نکالا اور فوراً ہی پیچھے ہٹ گیا۔ میں نے زلان کے اٹھے ہوئے ہاتھوں کو نیچے گرانے تو کیا چھونے تک کی کوشش نہیں کی تھی۔

اپنا پستول میرے ہاتھ میں دیکھ کر وہ ہکا بکا رہ گیا۔ وہ ایسی بے اعتباری سے میری طرف دیکھ رہا تھا جیسے اچانک ہی میرے سر پر سینگ نکل آئے ہوں۔

"مجھے معلوم تھا کہ تم پستول کے بل بوتے پر لمبے لمبے دعوے کر رہے ہو۔" میں نے پستول کا سیفٹی کیچ چیک کر کے اسے اپنی جیب میں ڈالتے ہوئے کہا "اب برابر کا مقابلہ ہو گا۔ تمہارے پاس ریموٹ کنٹرول اور میرے پاس پستول ہو گا۔ ہم میں سے کوئی بھی وار کرنے میں پہل نہیں کرے گا' بس اعصابی لڑائی باقی رہ جائے گی۔" اس نے جھلا کر ایک گندی سی گالی دی اور میں بے اختیار ہنس پڑا۔

اسپیشل ٹاسک فورس والوں کی متعدد گاڑیاں اس علاقے میں موجود تھیں۔ بس ان میں سے کسی ایک گاڑی میں سے سارا جاندار سامان کسی دوسری گاڑی میں منتقل کرنا تھا۔ وہ کام دیکھتے ہی دیکھتے مکمل ہو گیا اور محراب خان نے بند آہنی باڈی والی جیپ کی چابی میرے حوالے کر دی۔

"ٹھہرو!" مجھے جیپ کی طرف جاتے دیکھ کر زلان تھرتی غرایا "پہلے میں اپنا اطمینان کروں گا۔"

میں رک گیا اور زلان تھرتی' محراب خان کے اشارے پر ایک جیپ کی طرف بڑھ گیا۔

اس نے کھلی ہوئی کھڑکیوں میں سے سر اندر ڈال کر اچھی طرح جیپ کا جائزہ لیا پھر پسنجر سیٹ کا دروازہ کھول کر اندر بیٹھ ہی رہا تھا کہ میں نے اسے ٹوک دیا "جیپ کے نیچے بھی جھانک لو۔ ایسا نہ ہو کہ باڈی سے کوئی کمانڈر چپکا ہوا ہو۔"

وہ مجھے غضبناک نظروں سے گھور کر رہ گیا اور میں چابی لہراتا ہوا ڈرائیونگ سیٹ کی طرف بڑھ گیا۔

"آپ بالکل فکر نہ کریں' سر!" محراب خان نے شاید زلان کو سنانے کے لئے مجھ سے کہا "ہماری دو گاڑیاں آپ کا پیچھا کریں گی اور ہر وقت ایک مسلح دستہ آپ کے آس پاس موجود رہے گا۔ میرا ہر آدمی آپ کے اشاروں کی تعمیل کرے گا۔ میں اس وقت کے حالات سے ذرا بھی دل برداشتہ نہیں ہوں۔"

"تم جو چاہو کرتے رہو لیکن کوئی بھی میرے قریب نہ آئے۔" میری توقع کے عین مطابق زلان بول پڑا۔ اس وقت تک میں نئے ماڈل کی ہارڈ ٹاپ جیپ کی ڈرائیونگ سیٹ سنبھال چکا تھا۔ زلان کے اشارے پر میں نے انجن اسٹارٹ کیا اور جیپ کسی مست خرام حسینہ کی طرح لہراتی ہوئی آگے چل پڑی۔

ایس ٹی ایف والوں کی سختی کی وجہ سے قصہ خوانی بازار کی سڑک پر کسی بھی قسم کا ٹریفک موجود نہیں تھا لیکن وہاں ہونے والی فوجی کارروائی کی افواہوں کی وجہ سے قرب و جوار سے لوگوں کا ہجوم جمع ہو گیا تھا "یہاں سے سارٹھ سٹی روڈ پر لے لینا۔" زلان نے مجھے ہدایت دی "تم جلد یا بدیر میرے ہاتھوں مرنے ہی والے ہو تو میں تمہیں بتا دوں کہ میں مافیا کے ساتھ ساتھ انڈین سیکرٹ سروس کے لئے بھی کام کر رہا ہوں۔ یہاں سیکڑوں افراد کی بھیڑ دیکھ کر میرا دل چاہ رہا ہے کہ اسی وقت یہاں دھماکا کروں اور ان سب کو خون میں نہلا دوں لیکن مجھے اپنی زندگی سے پیار ہے ویسے بھی میں تم جیسے قابل نفرت آدمی کے ساتھ مرنے کو اپنی بے عزتی سمجھتا ہوں۔"

"فکر نہ کرو۔ تم اکیلے اور زیادہ بے عزتی کے ساتھ مارے جاؤ گے۔ یہ اچھا کیا کہ تم نے مرنے سے پہلے اپنے گناہ کا اعتراف کر لیا اب تو تم مافیا کے قانون کے مطابق بھی موت کے حق دار ہو گئے ہو......"

"اوہ! کہاں جا رہے ہو؟" وہ اچانک ہی غرایا اور میں نے پوری قوت سے بریک لگا دیے۔ ہماری جیپ کے پیچھے آنے والی ایس ٹی ایف کی دونوں گاڑیاں بھی کچھ فاصلے پر رک گئیں۔

"یہاں سے موڑ لو۔" اس نے مختصر سے توقف کے بعد ہدایت کی "اب ہمیں کافی دور تک سیدھے ہی جانا ہو گا۔"

میں نے اس کی ہدایت پر عمل کیا اور چند ثانیوں کی مسافت کے بعد ہی سارٹھ سٹی روڈ کا سائن بورڈ نظر آنے لگا۔ اس سڑک پر ٹریفک معمول کے مطابق چل رہا تھا۔ میں نے جیپ کی رفتار بڑھا دی۔

"سچ سچ بتانا کہ اس بار تم کس حوالے سے پاکستان آئے ہو؟" کچھ دیر بعد میں نے پوچھا۔

"زان بھی مافیا کا تنخواہ دار ملازم ہوتا ہے۔ میں تعطیلات کے سوا اپنی مرضی سے لمبے لمبے سفر نہیں کر سکتا۔ اپنے اسٹیشن پر رہ کر اپنوں کے مفادات کی دیکھ بھال کرتا رہتا ہوں۔ تمہارا نام اس وقت سے میری ہٹ لسٹ پر ہے جب تم ٹی میں بہت زیادہ سرگرم ہوا کرتے تھے۔ جب مُلا سرکار کے سلسلے میں تمہاری پرسا شہابیاں میرے علم میں آئیں تو یہ نفرت اور گہری ہو گئی لیکن مجھے کوئی موقع نہیں مل سکا۔ اس بار مجھے کراچی بھیجا گیا تو میں نے فیصلہ کر لیا تھا کہ تمہارا کام تمام کر دوں گا اور دیکھ لو کہ جس پر ہاتھ ڈالنے میں کامیاب ہو گیا۔ اس کے علاوہ مجھے مُلا سرکار کی بھی فکر ہے۔ تم میں اتنی شرافت ضرور ہونی چاہئے کہ مجھے اپنے اس دشمن کی موجودہ حالت سے آگاہ کر دو۔ آج کل وہ کہاں قید ہے؟"

"وہ اس دنیا میں نہیں ہے۔ دریا کے منجدھار میں اس کی بوٹ ایک پل کی سنگلاخ بنیادوں سے ٹکرا گئی تھی اور اس کی لاش کے ٹکڑے دریا کی تیز لہریں اپنے ساتھ بہا لے گئی تھیں۔ میں اس کے خلاف ویسے ہی جذبات رکھتا تھا جو تمہارے دل میں میرے لئے موجود ہیں۔ میں نے بہت دیر تک اس کا پیچھا کیا لیکن جب اس کا آخری وقت آیا تو میں اسے ہاتھ تک نہ لگا سکا۔ قدرت کے اصولوں کے سامنے انسان کے ارادے ریت کے گھروندوں کی طرح ڈھے جاتے ہیں۔"

"یہ بہت بری خبر ہے۔ ہر ایک کا خیال تھا کہ وہ کسی خطرناک جیل میں سزا کاٹ رہا ہے۔ یہاں کام کرنے والوں میں سے کسی کو بھی اس کے انجام کا علم نہیں ہو سکا۔ وہ قربانی اور بے خوفی کی ایک مثال بن کر جیا اور اسی طرح مر گیا۔ تم دیکھنا کہ اس کا چلایا ہوا مشن بہت جلد اپنے منطقی انجام کو پہنچ جائے گا۔"

"جنگ اور محاذ آرائی میں ہمیشہ سے یہی ہوتا چلا آیا ہے۔ ایک فریق کا ہیرو' دوسرے کے لئے گھناؤنا مجرم ہوتا ہے۔ مُلا سرکار کے لئے تمہاری عقیدت قابلِ فہم ہے لیکن میرے نزدیک وہ اس دور کا عیار ترین مجرم تھا۔"

اس نے احتیاط سے ریموٹ کنٹرول کو اپنے دوسرے ہاتھ میں منتقل کیا اور پھر جیب سے ایرفون نکال کر آن کر لیا۔

وہ وقفے وقفے سے اپنا کوڈ دہراتا رہا۔ خاصی دیر بعد اس کے ایرفون سے کراہتی ہوئی آواز ابھری "لیس باس! میں ساون بول رہا ہوں۔ مصیبت میں پھنس گیا ہوں۔ سالوں نے مار مار کر حلیہ بگاڑ دیا ہے۔"

جوابی کوڈ اور مخصوص زبان کے بجائے اپنے آدمی کی براہِ راست گفتگو سن کر زان کا چہرہ بگڑ گیا "تم کب اور کہاں پکڑے گئے؟ مجھے امید نہیں تھی کہ تم اتنی سرعت سے بے قابو کر لئے جاؤ گے۔"

"ستارے گردش میں آتے ہیں تو سب کچھ ہو جاتا ہے باس!" اس کی آواز تکلیف کی شدت سے دبی ہوئی تھی "چار مسلح افراد نے مجھے بے خبری میں دبوچ لیا۔ میرے ساتھ بولی بھی پکڑا گیا ہے۔ اس کے سامنے کے کئی دانت ٹوٹ چکے ہیں۔ یہ بتاؤ کہ اس وقت تم کہاں ہو؟"

"اوہ... تو وہ بھی پکڑا گیا۔" زان دانت پیستے ہوئے بولا "فکر نہ کرو۔ زیبی ابھی تک میرے قبضے میں ہے۔ ان کی گاڑیاں میرا پیچھا کر رہی ہیں لیکن وہ میرا کچھ بھی نہیں بگاڑ سکتے۔ میں ان کی بازی انہی پر الٹ دوں گا۔ تمہیں پکڑنے والے میری آواز سن رہے ہوں گے۔ ان کے کسی بڑے سے میری بات کراؤ!"

"ہیلو مسٹر زان!" دوسری طرف سے فوراً ہی ایک مردانہ اور طنزیہ آواز ابھری "کیا کہنا چاہتے ہو؟"

"تمہیں میرا نام کس مردود نے بتایا؟" زان نے بھڑک کر سوال کیا۔

"نام ہی نہیں' تمہارے آدمیوں نے بہت کچھ بتایا ہے۔ ہمارے سامنے مُردے بھی بولنے پر مجبور ہیں تمہارے آدمی تو ہیں دو چار اسٹیپل بھی نہیں سہ سکے۔ ہم نے یہ حربہ پہلے آزمایا ہوتا تو تمہارے سو دو خاصی ٹوٹ پھوٹ سے بچ گئے ہوتے۔ تم آ گئے تو ہم تمہیں نیا کھیل دکھائیں گے۔"

"بکواس مت کرو۔ ابھی زیبی میرے قبضے میں ہے اور وہاں یہ اسٹیپل کیا بلا ہے؟"

"یو کی شکل میں مڑے ہوئے فولادی تار جو ایک اسٹیپلنگ گن سے فائر ہوتے ہیں اور اپنے ہی زور میں ٹھوس لکڑی میں ڈیڑھ انچ اندر تک پیوست ہو جاتے ہیں۔ تمہارے آدمیوں کے جسم اتنے بودے ہیں کہ ڈیڑھ انچ کے بعد اسٹیپل کا باہر کا حصہ جلد پر رکنے کے بجائے اندر تک اتر گیا اور یہ بیچارے بلبلا رہے ہیں۔ اب کوئی سرجن ہی نشتر لگا کر انہیں اس عذاب سے نجات دلا سکے گا ورنہ فولادی تاروں میں آنے والا زنگ ان کے زخموں میں زہر پھیلا دے

گا۔" دوسری طرف سے مزے لے لے کر کہا گیا۔ شاید اس طرح وہ سادن اور ربوبی کو بھی دہشت زدہ کرنا چاہ رہا تھا۔

"یہ مت بھولو کہ زخمی کو اس سے بدتر تشدد کا نشانہ بنایا جا سکتا ہے۔ میں اس کے ٹخنے اور گھٹنے توڑ کر زندگی بھر کے لئے معذور کر دوں گا۔ بڑے سے بڑا سرجن بھی اس معذوری کو دور نہ کر سکے گا.... اوور۔" گفتگو میں ابتدا ہی سے دونوں فریق ایک دوسرے کو باری باری بولنے کا موقع دے رہے تھے۔

"ربیف آئے گا تو اب وہی تم سے بات کرے گا۔ اوور اینڈ آل۔" گفتگو کے اس نازک موڑ پر دوسری طرف سے کال کا سلسلہ منقطع کر دیا گیا اور رجے نے اپنا ٹرانسمیٹر بند کر کے جیب میں ڈال لیا۔

"بہتر کار رجے راؤ۔" میں نے اسے چڑانے والے انداز میں کہا "پہلے مجھے غلط فہمی ہوئی تھی کہ تم کوئی پاکستانی نارک بدن ہو جو لندن میں جا بسے ہو۔ تمہارے اور سادن کے ناموں سے تمہارے اندر بھرے ہوئے زہر کا سبب سمجھ میں آ رہا ہے۔ میرا خیال ہے کہ بے چارہ ربوبی ابھی تم لوگوں کے چکر میں پھنس گیا ہے۔"

"چار پیسے کمانے والا کوئی بھی آدمی ناسمجھ نہیں ہوتا۔" اس بار وہ مشتعل ہونے کے بجائے سکون سے بولا "یہ خیال اپنے ذہن سے جھٹک دو کہ تمہاری سرزمین پر غدار نہیں پائے جاتے۔ یوپی اور راجستھان میں ہمارے ٹریننگ کیمپوں میں جا کر دیکھو کہ کتنے مجبور اور محروم پاکستانی نوجوان ایک انقلاب کی آرزو میں ہمارے یہاں جنگی تربیت لے رہے ہیں۔ جب تک تم اپنے نوجوانوں کو انصاف نہیں دو گے وہ تم سے وفا نہیں کریں گے۔ ان میں آئے دن ربوبی پیدا ہوتے رہیں گے۔ تم دیکھ لینا کہ آخری تجزیے میں وہ سادن سے زیادہ ثابت قدم نکلے گا۔ سادن جو کچھ کر رہا ہے وہ اس کے خون اور خمیر میں شامل ہے۔ وہ اس ملک کی خدمت کر رہا ہے جس میں وہ پروان چڑھا ہے لیکن ربوبی نے سوچ سمجھ کر اپنی راہ منتخب کی ہے۔ وہ آسانی سے کوئی سمجھوتا نہیں کرے گا۔ دراصل ایسے ہی فعال اور آزاد خیال لڑکے جاسوسی کے عالمی جال کے لئے مضبوط پھندے فراہم کرتے ہیں۔"

"تم سنجیدہ گفتگو بھی اچھی خاصی کر لیتے ہو۔" میں نے تعریفی لہجے میں کہا "معلوم ہوتا ہے کہ ہاروماتا کے ساتھ تم کسی یونیورسٹی میں بھی نوکری کرتے رہے ہو۔ اس وقت بالکل بھی اندازہ نہیں ہو رہا کہ تم اپنے انگوٹھے کے ہلکے سے دباؤ سے میرے بدن کے پرخچے اڑا دینے کا ارادہ رکھتے ہو۔"

"تم چاہو تو تمہاری کمر سے یہ بارودی طوق اتر بھی سکتا ہے۔" اس نے پرمعنی انداز میں کہا۔

"وہ کیسے؟" میں نے اس کی پیشکش میں دلچسپی کا مظاہرہ کرتے ہوئے پوچھا۔

"بھارت چلو اور ہمارے سمجھدار لوگوں سے بحث کر کے دیکھو لو کہ دنیا کی تاریخ میں کبھی ایسا نہیں ہوا کہ محض کاغذ کی لکیریں کھینچ دینے سے ملک تقسیم ہو گئے ہوں۔ مجبوریوں کے تحت ایسا ہوا ہے لیکن مجبوری ختم ہوتے ہی قلم سے کھینچی گئی کاغذی لکیریں مٹ گئیں اور پرانے نقشے دوبارہ بحال ہو گئے۔ یہ کام تم نہیں کرو گے، تمہارے بعد آنے والے کریں گے۔ تم بنگلہ دیش بنتا دیکھ چکے۔ انہوں نے تقسیم کی لکیروں کو اپنے خون سے سیراب کر کے رکھا ہے۔ ان کی سلطنت قائم رہے گی۔ ان کا وجود تمہارے منہ پر زناٹے دار تھپڑ ہے۔ انہوں نے تمہارے وجود کا جواز ختم کر دیا ہے......"

"میرا سیاسی حافظہ بہت کمزور ہے۔" میں نے اس کی تقریر سے بیکل ہو کر کہا "نقشے، لکیریں، تقسیم، قلم اور جواز... یہ سب میرے لئے بے معنی ہیں۔ میرے لئے اہمیت اس بات کی ہے کہ تم ایک باعزت سمجھوتے کی پیشکش کر رہے ہو۔ میں خود بھی بھاگتے بھاگتے تھک چکا ہوں اور اب کہیں سکھ چین سے زندگی بسر کرنا چاہتا ہوں مگر یہاں ایسا ہونا ناممکن ہے۔ اگر مجھے یہ معلوم ہو جائے کہ مجھے بھارت جا کر کیا کرنا ہے تو میں تمہاری تجویز پر غور کر سکتا ہوں۔"

اس نے غور سے میری طرف دیکھا اور آہستگی سے بولا "یہ تمہاری کوئی نئی چال تو نہیں ہے؟"

"تم شک کر رہے ہو تو اس بات کو یہیں ختم کر دو۔" میں نے ناراضی سے کہا "میں نے تم سے کوئی رعایت نہیں مانگی۔ تم نے ایک تجویز پیش کی ہے۔ میری رضامندی کے بعد بھی تم اسے واپس لے سکتے ہو۔"

"تمہارے بھارت چلے جانے سے سب سے بڑا فائدہ یہ ہوگا کہ تم پاکستان کے لئے کچھ نہیں کر سکو گے۔" وہ پرخیال انداز میں کہنے لگا "تمہارے خطرناک ماضی کے پیش نظر ایک ناکارہ کے عوض تمہیں عمر بھر کے لئے وظیفہ دیا جا سکتا ہے۔ وقت گزارنے کے لئے تم چاہو تو کہیں پڑھا سکتے ہو، گھوڑوں کو تربیت دے سکتے ہو، اپنا کوئی فارم کھول سکتے ہو۔ بھارت بہت بڑا ہے۔ وہاں کام کے ہزاروں مواقع ہیں۔ دو چار برس تو تم شمال سے جنوب کی سیر میں گزار سکتے ہو۔"

ہم سادہ خوشی روڈ سے ویلوے روڈ پر آ چکے تھے۔ ایک طویل خم کے بعد راہ ہی جانب مڑ گئی تھی۔ رجے نے فوراً ہی کہا "اب بائیں طرف والی پہلی سڑک پر مڑ جانا۔ اس پر شہری مسجد روڈ کا بورڈ لگا ہوا ہے۔"

"ہم شہر سے بہت دور نہیں آ گئے؟" میں نے جنوب مغرب میں ایس ایف کی کالونیوں کا جائزہ لیتے ہوئے پوچھا۔

"اب ہم شہر سے چھاؤنی کے علاقے میں داخل ہونے والے ہیں۔" اس نے مجھے مخاطب کیا "معلوم ہوتا ہے کہ تم ابھی زندگی میں پہلی بار ادھر آئے ہو؟"

ہم بھائی سمجھ لو۔ پہلے آیا تو بس بدلے شہر کی رنگینیوں میں
اور اب یہ علاقہ میرے لیے نیا ہے۔" مجھے خوشی تھی کہ وجے نے
ہی گفتگو کا موضوع تبدیل کردیا تھا۔

"تم نے میری پیش کش کے بارے میں کوئی تبصرہ نہیں کیا۔"
وہ کچھ دیر کے سکوت کے بعد وجے نے مجھے ٹوکا۔

"میں سوچنے کے بعد ہی کوئی جواب دے سکوں گا۔" میں نے
نا سمجھ بناتے ہوئے کہا۔

"جواب نہیں، میں تمہارا تبصرہ سننا چاہ رہا تھا۔" اس نے میری
ہاں کی۔

"دلچسپ پیشکش ہے۔ بظاہر مجھے اس میں کوئی خرابی نظر نہیں
آتی۔ یہ ایک جھول ہے اور اس کا تعلق تمہاری نیت سے ہے۔" میں
نے اپنی حقیقی دلچسپی کا مظاہرہ کرنے کے لیے جھول کا ذکر ضروری
سمجھا تھا۔

"وہ کیا؟ میں تمہارے شبہات دور کرنے کی پوری کوشش
کروں گا۔"

"یہاں تم میرے سامنے بے بس ہو چکے ہو۔ مجھے بہلا پھسلا کر
بھارت لے گئے اور وہاں مجھے سولی پر لٹکا دیا تو کیا ہوگا؟ یہ اس
معاملے کا سب سے کمزور پہلو ہے۔ آج تک میں تمہارے نکتۂ نظر
سے ایک بڑا مجرم ہوں۔ کل اچانک ہی بھارت کا معزز شہری کس
طرح بن جاؤں گا؟" میں نے اپنی وضاحت پیش کردی۔

"یہ نیت کا معاملہ ہے۔ میں تمہیں اپنا دل چیر کر نہیں دکھا سکتا
لیکن تم جس طرح چاہو، میں اطمینان دلا سکتا ہوں کہ میرے ملک
میں تم سے کوئی بدعہدی نہیں ہوگی۔" وہ مضطربانہ لہجے میں بولا۔

"ٹھیک ہے۔ مجھے یہ سب سوچنے کے لیے وقت درکار ہے۔
یہ بتاؤ کہ اب تمہارا اگلا پروگرام ہے؟"

"اگر تم میری تجویز قبول کرلیتے ہو تو ہم خاموشی سے یہاں سے
نکل چلیں گے ورنہ اعصابی جنگ جاری رہے گی؟" آخری فقرہ ادا
کرتے ہوئے وہ جیسا لہرا سی کی آواز سے درندگی مترشح تھی۔

"جب تک میں کوئی فیصلہ نہیں کرلیتا، جنگ جاری رہتی
ہے۔ جہاں مرضی ہو، مجھے پہلے سے بتا دینا۔"

"فی الحال سیدھے چلتے رہو۔۔۔ جنگ جاری رہنے کا مطلب
ہے تمہارے ذہن پر فرار کا خبط سوار رہے گا اور میں خود کو بچا کر
تمہیں اڑانے کی فکر میں لگا رہوں گا۔ ایسے ذہنی دباؤ کے عالم میں
تم کوئی فیصلہ نہیں کرسکو گے۔"

"مجبوری ہے۔" میں نے اپنے شانے اچکا کر کہا۔ "میرے سامنے
کوئی اور راستہ بھی نہیں ہے۔"

○☆○

قیصر ہوٹل کی دوسری منزل پر ایک ڈبل بیڈ روم اس کے
تصرف میں تھا۔ کمرا بہت قیمتی اور خوشنما چوبی فرنیچر سے آراستہ
تھا۔ پورے فرش پر نرم قالین بچھا ہوا تھا۔ ایک دیوار میں

ائرکنڈیشنر بھی نصب تھا لیکن خوشگوار موسم کی وجہ سے اسے چلانے
کی کوئی حاجت نہیں تھی۔

دیکھا جائے تو پیشا سرائے سے شروع ہونے والے میرے سفر
کا تسلسل ہی چل رہا تھا۔ راستے میں ہم رات بھر کے لیے جلال آباد
کے غزنی ہوٹل میں رکے تھے۔ وہ رات بھی آرام کے بجائے
بھاگوں، بجلی کی اداپی اور بھر سدی توضیوں کی بربریت کا مشاہدہ
کرنے میں گزر گئی۔ وہاں سے چلے تو لنڈی کوتل سے مجھے اغوا کرلیا
گیا۔ وہ سارا وقت بھاگ دوڑ، ذہنی تناؤ، جسمانی صعوبتوں اور بے
آرامی میں ہی گزرا تھا۔ آرام ان لمحات میں میسر آیا تھا جب اغوا
کرنے والوں نے مجھے بے ہوش کرنے کے بعد اکبر خان کے ماموں
کے ہوٹل میں لا ڈالا تھا۔

وجے کے کمرے میں صاف ستھرا اور آرام دہ بستر دیکھتے ہی
میرے دل میں آرام کرنے کی شدید ترین خواہش انگڑائیاں لینے
لگی اور سر کے اس حصے میں، جہاں اکبر خان کے کسی ساتھی نے
اپنے آہنی ہتھیار کے دستے سے ضرب لگائی تھی، شدید تکلیف کا
احساس بھی بیدار ہوگیا۔

میں غیر ارادی طور پر کمرے کی تعریف کرتا ہوا جوتوں سمیت
بستر پر گر گیا۔

میری کیفیت دیکھ کر وجے نے ہلکا سا تاثرات قہقہہ لگایا اور بولا
"تم ابھی سے اندرونی ٹوٹ پھوٹ میں مبتلا ہو رہے ہو۔ یہ تھکان
جلد ہی نیند بن کر تمہاری آنکھوں اتر جائے گی اور میں تمہیں یہیں
چھوڑ کر خاموشی سے باہر نکل جاؤں گا۔ محفوظ فاصلے پر پہنچنے کے بعد
میں ریموٹ کنٹرول کا بٹن دباؤں گا اور تمہارے جسم کے ریزے بجنے
کے لیے اس عمارت کے ملبے کا ایک حصہ بن جائیں گے۔ شکست
ابھی سے تمہارا مقدر بنتی نظر آرہی ہے۔"

"میں تمہیں خوش فہمیوں میں مبتلا ہونے سے نہیں روک
سکتا۔ یہ تمہارا حق ہے۔ تم بھول رہے ہو کہ بوبی اور ساون کے
پکڑے جانے کے بعد تم بے یار و مددگار رہ گئے ہو جب کہ میرے
ساتھ نادیدہ لوگوں کی ایک فوج ہے۔ اسمگل نامک فوری والے
اب تک اس ہوٹل کے چپے چپے پر پھیل چکے ہوں گے۔ تم ان کی
آنکھوں میں دھول جھونک کر فرار نہیں ہوسکو گے۔ وہ تم کو بے بس
کرکے پکڑ لیں گے۔"

"میں ان سے ذرا بھی خائف نہیں ہوں۔ مجھے معلوم ہے کہ
جدید خودکار ہتھیاروں اور بالسٹک سو اصطلاحی ذرائع سے لیس افراد دو
گاڑیوں میں ہمارا پیچھا کررہے تھے لیکن میں نے ایک بار بھی مڑ کر
ان کی طرف دیکھنے کی زحمت نہیں کی۔ ایسے لوگوں کو جھکا دینے کے
لیے میری جیب میں ہر وقت بے شمار شعبدے موجود رہتے ہیں۔"

"تم دیکھ لینا کہ تمہاری یہ خود اعتمادی ہی تمہیں لے ڈوبے
گی۔" میں نے منہ بنا کر کہا۔

"اس کا مطلب ہے کہ تم نے ابھی سے میری پیش کش قبول

نہ کرنے کا فیصلہ کرلیا ہے؟" اس نے تیزی سے پوچھا۔

"اس بارے میں سوچا ہی نہیں تو فیصلہ کیسے کروں گا؟" میں اچانک ہی بیزار سے انداز میں بولا "سوچنے کے لیے میں کچھ دیر کا طلب گار ہوں۔ مجھے امید ہے کہ تمہیں کوئی اعتراض نہیں ہوگا۔"

"یہ ناممکن ہے" وہ فیصلہ کن لہجے میں بولا "میں ایک منٹ کے لیے بھی تمہیں اکیلا نہیں چھوڑ سکتا۔"

"تو کیا تم باتھ روم میں بھی میرے ساتھ ہی جاؤ گے؟ غور و فکر کے لیے وہی بہترین جگہ ہوتی ہے۔"

"تم دروازہ کھلا رکھو گے اور جلد ہی واپس آؤ گے" وہ کھسیائے ہوئے اشتباہ آمیز لہجے میں بولا۔

"دروازہ کھلا رکھنے کی کیا ضرورت ہے؟ یہ تمہاری زیادتی ہے" میں نے چڑچڑے پن کا مظاہرہ کیا۔

"تم اندر جا کر بارودی بیلٹ کے تسمے کاٹ کر اسے اتار سکتے ہو، بیلٹ کو کھڑکی سے باہر پھینک سکتے ہو، کچھ بھی کر سکتے ہو۔ میں تمہیں ایسا موقع نہیں دوں گا۔"

"گڈ۔ اب تم خود مجھے ترکیبیں بتا رہے ہو۔ لیکن کیا دوسری جگہ سے پھینکے جانے پر بیلٹ خود بخود نہیں پھٹے گی؟"

"یہ شاک پروف بیلٹ ہے جو ریموٹ کنٹرول کے بغیر نہیں پھٹے گی۔"

"ٹھیک ہے میں زیادہ دیر تک نہیں رک سکتا۔ دروازہ کھلا رہے گا۔ تمہارا دل چاہے تو اندر ہی آکر لیٹ جانا" یہ کہہ کر میں باتھ روم کی طرف چل دیا۔

کشادہ باتھ روم کمرے کے ایک گوشے میں بنا ہوا تھا۔ اس کے برابر والی جگہ کو ایک دیوار کے ذریعے کمرے سے الگ کرکے ڈریسنگ روم کی شکل دے دی گئی تھی۔ میں پردہ ہٹا کر ڈریسنگ روم میں داخل ہوا اور پھر باتھ روم میں گھس گیا۔ رجب نے بڑھ کر درمیانی پردہ سمیٹ دیا اور کرسی لے کر کمرے کے وسط میں ایسی جگہ بیٹھ گیا جہاں سے مجھ پر نظر رکھ سکے۔ وہ واقعی بہت چالاک تھا اور مجھے کوئی موقع دینے کو تیار نہیں تھا۔

میں فلش چلانے کے بعد منہ ہاتھ دھونے کے لیے کھڑا ہوا تو میرے اور رجب کے درمیان دیوار حائل ہوگئی۔ وہ فوراً ہی ڈریسنگ روم میں گھس آیا اور چوبی وارڈ روب کا دروازہ کھول کر اس میں رکھا ہوا سامان باہر نکالنے لگا۔

"یہ سب کہاں لے جانے کا ارادہ ہے؟" میں نے قالین پر تکیوں اور کمبلوں کا ڈھیر دیکھ کر باتھ روم میں سے ہانک لگائی۔

"تم فارغ ہو لو تو پتا چل جائے گا" یہ کہتے ہوئے اس نے دیگر دراز بھی وارڈ روب سے باہر نکال پھینکی۔

میں نے تر و تازہ ہونے کے بعد اپنے بال سنوارے اور دل ہی دل میں رجب پر لعنت بھیجتا ہوا باہر آگیا۔ مجھے یہ جان کر اطمینان ہوا تھا کہ کسی اتفاقی صدمے یا جھٹکے سے بارودی بیلٹ کے پھٹنے کا کوئی امکان نہیں تھا ورنہ اس رفت تک میں پوری احتیاط کر رہا تھا کہ میری نقل و حرکت کے دوران بیلٹ کو کوئی رگڑ یا ٹھیس نہ لگنے پائے۔

"تم فارغ ہوگئے، اب میری باری ہے" رجب نے مجھے ڈریسنگ روم ہی میں روک لیا۔

"مجھ سے یہ توقع نہ رکھنا کہ میں دست بستہ باتھ روم کے سامنے کھڑا رہوں گا" میں نے جھنجھلا کر کہا "تمہیں دروازہ بند کرکے اندر بیٹھنا ہوگا۔ میں بے ہودگی اور گندگی بالکل برداشت نہیں کر سکتا۔"

"فکر نہ کرو۔ میں تمہاری نازک طبیعت پر کوئی ناگوار بوجھ نہیں ڈالوں گا" وہ مکارانہ مسکراہٹ کے ساتھ بولا "اب خاموشی سے اس خالی وارڈ روب میں کھڑے ہو جاؤ۔"

"کیوں؟ کیا اب مجھے اس میں بند کرنے کا ارادہ ہے؟ تم بچوں جیسی حرکتیں کیوں کر رہے ہو؟"

"یہ بچوں جیسی حرکتیں نہیں ہیں۔ اکیلے کمرے میں تم کچھ بھی کر سکتے ہو۔ میں تم پر اعتبار نہیں کر سکتا۔"

وہ خاصی مضحکہ خیز صورت حال تھی۔ میری ساری بحث و تکرار کے باوجود وہ اپنے مطالبے پر اڑا رہا۔ تنگ آکر میں نے صاف الفاظ میں کہہ دیا "تم باتھ روم میں جاؤ یا نہ جاؤ۔ میں وارڈ روب میں نہیں گھسوں گا۔"

"اگر تم میرے ساتھ تعاون نہیں کرو گے تو میں بھی تمہاری زندگی عذاب بنا دوں گا۔ یہ نہ بھولو کہ ہم ایک دوسرے کے دشمن ہونے کے باوجود آخری فیصلہ ہونے تک ایک دوسرے کو برداشت کرنے پر مجبور ہیں۔"

میں نے اس کے الفاظ کی گہرائی پر غور کیا اور اس نتیجے پر پہنچا کہ وہ ٹھیک ہی کہہ رہا تھا۔

اس سے پہلے کہ میں اسے اپنی رضامندی سے آگاہ کرتا فون کی گھنٹی بجنے لگی۔ رجب نے دوڑ کر ریسیور اٹھا لیا۔

"زیبی فون پر بات نہیں کرے گا" دوسری طرف کی بات سننے کے بعد وہ درشت لہجے میں بولا "جو کچھ کہنا ہے مجھ سے کہو۔"

"نہیں... ہرگز نہیں... تم جہنم میں جاؤ" قدرے توقف کے بعد اس نے غرا کر ریسیور کریڈل پر دے مارا۔

"کون تھا؟" میں نے اس کے تیور دیکھتے ہوئے نرمی سے سوال کیا۔

"میں تمہیں ہر بات بتانے کا پابند نہیں ہوں" وہ ریموٹ کنٹرول والا ہاتھ لہرا کے جھنجھلے لہجے میں بولا۔

"میرا خیال ہے کہ تمہارے سودے کے امکانات اب کھٹائی میں پڑ رہے ہیں۔ میں تھوڑی دیر کے لیے وارڈ روب میں چلا جاتا ہوں لیکن یہ یاد رکھنا کہ تم مجھے اس بوری الماری میں بند کرکے بھاگ نہیں سکو گے۔ میں جتنی دیر وارڈ روب میں بند رہوں گا تم

...میں مشکلات میں رہو گے۔ تمہاری آواز سنتے ہی میں دروازہ توڑ کر نکل جاؤں گا۔"

"ٹھیک ہے۔" وہ خشک لہجے میں بولا۔ "میں معقول بات مان سکتا ہوں۔"

وارڈروب میں داخل ہونے سے پہلے میں نے اندازہ لگا لیا کہ آسانی سے اس میں کھڑا ہو سکتا تھا۔ اس کا قفل اور دروازہ بھی ایسا تھا جسے توڑنا مشکل کام نہیں تھا۔ میرے اندر پہنچتے ہی رجے نے تالا لگایا اور فوراً ہی ایک ہندی گانا گنگنانا شروع کر دیا۔ بعد میں اس کی آواز باتھ روم کی طرف منتقل ہو گئی۔

وارڈروب کی اونچائی میرے قد سے ذرا نکلتی ہوئی تھی۔ اس کی چوڑائی کافی تھی لیکن گہرائی نقل و حرکت کے لیے ناکافی تھی۔ اس وقت تک میرے بدن پر وہی شکاری لباس تھا جو مجھے گلالان نے فراہم کیا تھا۔ میں نے اپنی قمیص کے نیچے ہاتھ ڈال کر پہلی بار بیلٹ کو ٹٹولا لیکن میری انگلیاں بیلٹ پر کسے ہوئے تسموں کے سرے تلاش نہیں کر سکیں۔ وہ بیلٹ میرے بدن کے ساتھ اس بری طرح کسی ہوئی تھی کہ شانوں، بازوؤں اور پشت کے تمام تسموں کو کاٹے بغیر اس کو جسم سے الگ کرنا ممکن نہیں تھا۔ وارڈروب کی تنگ جگہ میں محدود سی مدت میں اس کام کو پایۂ تکمیل تک پہنچانا آسان نہیں تھا مگر میں پھر بھی اپنی پشت کے تسمے کھولنے کی کوششوں میں لگا رہا تاکہ کسی اگلے موقعے کے لیے کام کم کیا جا سکے۔

رجے اپنے وعدے کے مطابق گنگناتے جا رہا تھا۔ شاید اسے یہ اندازہ تھا کہ میرا زیادہ دیر تک وارڈروب میں بند رہنا اس کے لیے خطرناک ثابت ہو سکتا ہے اس لیے وہ میری توقع کے برعکس جلدی فارغ ہو گیا اور اس نے ایک کھٹکے کے ساتھ قفل میں چابی گھما کر وارڈروب کا دروازہ کھول دیا۔

"تم نے اندر ہاتھ پیر مار کر اندازہ لگا لیا ہو گا کہ بیلٹ کو کھولنا آسان کام نہیں ہے۔" مجھے دیکھتے ہی اس نے کہا "یہ جوڑ کو ایک خصوصی روغن سے اس طرح جوڑ دیا گیا ہے کہ پوری بیلٹ ایک جلد کی صورت اختیار کر گئی ہے۔ اسے احتیاط سے کاٹے بغیر ساری کمر سے الگ نہیں کیا جا سکے گا۔"

"بیلٹ پر وقت برباد کرنے کے بجائے میں تمہارے گانوں سے لطف اندوز ہو رہا تھا۔"

میں کمرے میں آ کر اپنے بستر پر دراز ہو گیا۔ رجے کرسی پر بیٹھ گیا۔ اس وقت ہم دونوں ہی ایک دوسرے کی طرف سے بے پروا نظر آنے کی اداکاری کر رہے تھے لیکن میں جانتا تھا کہ رجے مجھ سے کم پریشان نہیں تھا۔ اس نے میری کمر میں جو بارودی بیلٹ باندھی تھی وہ اس کے حلق کی چھچھوندر بن چکی تھی۔

"میرے لیے کس کا فون آیا تھا؟" کچھ دیر کا وقفہ دینے کے بعد میں نے بوجھل آواز میں پوچھا۔

میری آواز میں نیند کے اثرات محسوس کر کے رجے اپنی کرسی پر سنبھل کر بیٹھ گیا اور بولا "نیچے سے محراب خان تھا۔"

"تمہیں معلوم ہے کہ ان حالات میں وہ کچھ بھی نہیں کر سکے گا۔ پھر تم نے مجھے بات کیوں نہیں کرنے دی؟"

"تاکہ تم ایک دوسرے کی ہمت نہ بڑھا سکو۔ ہمیں آپس ہی میں کسی فیصلے تک پہنچنا ہو گا۔ اس میں باہر والوں کی مداخلت غیر ضروری ہے۔ میں زیادہ دیر تک ان صبر آزما حالات کو برداشت نہیں کر سکتا۔"

"میں چند منٹ کے لیے اس سے بات کرنی چاہتا ہوں۔" میں نے کہا۔

"کیا کوئی مشورہ لینا ہے؟ تم میری بات مان لو کہ وہ تمہیں بے موت مروا دے گا۔"

"میں اپنے یا تمہارے بارے میں ایک لفظ نہیں کہوں گا۔ مجھے اپنی بیوی اور ساتھی کی فکر ہے۔ محراب خان آسانی سے ان کا سراغ لگا کر انہیں ضروری مدد اور تحفظ فراہم کر سکتا ہے۔ تم اسے میری آخری خواہش بھی سمجھ سکتے ہو؟"

اپنی انا کو خوراک ملتے ہی وہ پھول گیا "بات کر لو لیکن بہت مختصر۔ تم نے کوئی کہانی شروع کی تو میں لائن کاٹ دوں گا۔"

شاید اس وقت ہمارا کمرا ہوٹل والوں کی خصوصی توجہ کا مرکز بنا ہوا تھا کیونکہ پہلی گھنٹی مکمل ہونے سے پہلے ہی آپریٹر نے فون اٹھا لیا۔ اس کی آواز سنتے ہی میں حیران رہ گیا کیونکہ ادھر محراب خان خود موجود تھا۔

میں نے کن انکھیوں سے رجے کی طرف دیکھا اور ریسیور میں کہا "میں ڈینی بول رہا ہوں۔ محراب خان سے کہہ دینا کہ مجھے اپنے ساتھیوں کی طرف سے فکر لاحق ہے۔ ان کی تلاش بہت ضروری ہے۔"

"انہیں ڈھونڈ لیا گیا ہے سر!" محراب خان کی آواز ابھری "ہم نے آپ کی رہائی کا بے داغ پلان بھی بنا لیا ہے۔"

"میں ہولڈ کر رہا ہوں۔ تم محراب خان کو تلاش کرو۔" میں نے رجے کو سنانے کے لیے کہا۔

"گڈ... میں بول رہا ہوں۔ آپ خاموشی سے سنتے رہیں۔" محراب خان فوراً ہی میرا مدعا سمجھ گیا اور کہنے لگا "ہم ایک پائپ آپ کے کمرے تک پہنچانے کی کوشش کر رہے ہیں۔ شام کو سات بجے اس پائپ سے بے ہوش کرنے والی گیس خارج کی جائے گی۔ بغیر بو والی اس گیس کے تین سلنڈر فٹ کر دیے ہیں۔ پندرہ منٹ کے اندر اندر کمرے میں اتنی گیس بھر جائے گی کہ آپ کے ساتھ ہی دشمن بھی خاموشی سے بے ہوش ہو جائے گا اور ہم ماسٹر کی سے دروازہ کھول کر اندر آ جائیں گے۔ ہو سکے تو اس دوران میں آپ سانس رفتہ رفتہ سے اور ہلکے لیں۔ پھیپھڑوں میں جتنی کم گیس جائے گی اتنا ہی اچھا ہو گا۔"

"وعلیکم السلام" اس کے خاموش ہوتے ہی میں بول پڑا "میرے ساتھیوں کے بارے میں کیا ہو رہا ہے؟"

"وہ خیریت سے ہوٹل میں ہیں سر! آپ کے بارے میں انہیں بتا دیا گیا ہے۔ وہ لوگ کسی بھی وقت یہاں نکلنے ہیں۔ آپ فکر نہ کریں۔ ہم ان کی پوری دیکھ بھال کریں گے۔ افضل خان سے میری بات ہوئی تھی۔ اس نے مجھے ان کے بارے میں پوری طرح بریف کر دیا ہے۔"

"جیسے ہی ان کا سراغ ملے مجھے اطلاع دے دینا۔ میں ان کی طرف سے بہت فکرمند ہوں" یہ کہہ کر میں نے فون بند کر دیا۔ پھر غیر ارادی طور پر میری نگاہ اپنی رسٹ واچ پر پڑ گئی۔ وہاں دونوں سوئیاں بارہ کے ہندسے پر یکجا ہونے والی تھیں جس کا مطلب تھا کہ رجے کی گردن کے گرد شکنجہ کسنے میں پورے سات گھنٹے کی مہلت باقی تھی۔

"اب میرے ذہن کا بوجھ ہلکا ہو گیا" میں نے ایک گہرا سانس لے کر رجے سے کہا "اب مجھے تمہارے ہاتھوں مرنا بھی پڑا تو میں سکون سے مر سکوں گا۔ ایس ٹی ایف والے ان دونوں کی پوری دیکھ بھال کریں گے۔"

"تم تو اس طرح بات کر رہے ہو جیسے ایس ٹی ایف کوئی عالمی یتیم خانہ ہو جو تیموں اور لاوارثوں کی دیکھ بھال کرتا ہو۔ میں اکثر ان کا ذکر سنتا رہتا ہوں لیکن ان کے بارے میں کہیں کوئی ریکارڈ دستیاب نہیں ہے۔"

"یہ ریکارڈ کا نہیں کیسٹ بلکہ کمپیکٹ ڈسک یا سی ڈی کا دور ہے" میں نے اس کی بات کو مذاق میں اڑاتے ہوئے کہا "تمہارے یہاں خفیہ اداروں کے بارے میں کون سا ریکارڈ میسر ہے؟"

"ان کا وجود بہرحال تسلیم کیا جاتا ہے۔ اسپیشل ٹاسک فورس نوکا غذوں پر وجود ہی نہیں رکھتی۔ کچھ پتا نہیں چلتا کہ یہ کون لوگ ہیں، کس قانون کے تحت کام کرتے ہیں اور کس کو جواب دہ ہیں؟"

میں اس کے عدے سے بڑھتے ہوئے تجسس پر زیرِ لب مسکرا کر رہ گیا۔

وجے نے دو بجے کے قریب انٹرکام پر ہدایت دے کر روم سروس کے ذریعے کھانا طلب کیا۔ میری دانست میں وہ اس کی غلطی تھی۔ وہ لوگ کمرے میں خواب آور گیس بھرنے کا منصوبہ بنا سکتے تھے تو کھانے کے ذریعے بے ہوشی کا زیادہ مؤثر انتظام کر سکتے تھے۔ وہ میرے فائدے کی بات تھی اس لیے میں چپ رہا اور ہاتھ دھو کر اس کے ساتھ کھانے میں شریک ہو گیا۔

میرے ساتھ رجے کو بھی پورا یقین تھا کہ کھانا لانے والا مسکین سا باوردی بیرا ہوٹل کے عملے کے بجائے ایس ٹی ایف کا آدمی تھا۔ وہ سر جھکائے خاموشی سے برتن سجا کر [illegible] وہ ان چند منٹ میں ماحول کا پورا جائزہ لے [illegible]

کھانے میں بے ہوشی کی دوا کی آمیزش کا نکتہ میرے سر میں سمایا ہوا تھا اس لیے شکم سیر ہونے کے بعد مجھے بھاری پن کا احساس ستانے لگا۔ وہ خمار گندم بھی ہو سکتا تھا لیکن میرا ذہن بے ہوشی کی دوا میں ہی الجھا رہا۔

"کھانا بہت لذیذ اور مرغن تھا" رجے ڈکار لے کر بولا "اب میں بھی ذرا آرام کر لوں" پھر وہ دوسری مسہری پر دراز ہو گیا۔

میں نے اس کی طرف کروٹ لی تو وہ بھی میری طرف نگران تھا۔ ہم دونوں بے اختیار ہنس پڑے۔

ہنسی مذاق اپنی جگہ پر تھا لیکن میں اچھی طرح سمجھ رہا تھا کہ حالات بہت سنگین بلکہ ہولناک تھے۔ وہ ہلکا پھلکا ماحول کسی بھی لمحے خون آشام رنگ اختیار کر سکتا تھا۔

میں نے بستر پر لیٹے لیٹے ایک سگریٹ ختم کی پھر کھانے کے گہرے خمار سے متاثر ہونے کی اداکاری شروع کر دی۔ میں تھوڑی دیر تک اس طرح آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر رجے کی طرف دیکھتا رہتا جیسے نیند بھگانے کی کوشش کر رہا ہوں پھر چند ثانیوں کے لیے آنکھیں موند لیتا۔ جب میں ہڑبڑا کر دوبارہ آنکھیں کھولتا تو رجے گہری دلچسپی کے ساتھ میری طرف دیکھ رہا ہوتا تھا۔ خاص بات یہ تھی کہ اس بار رجے نے میری مصنوعی غنودگی پر کوئی تبصرہ نہیں کیا۔ شاید وہ یہ اس لگائے بیٹھا تھا کہ اس بار مجھ پر واقعی نیند حملہ آور ہو رہی تھی۔

میں نے بار بار کی کوششوں سے یہ اہتمام کر لیا تھا کہ آنکھیں موندتے ہوئے اتنی جھری برقرار رہے کہ رجے مجھے نظر آتا رہے۔ میں مسہری پر ایسی پوزیشن میں لیٹا ہوا تھا کہ کمرے سے نکاسی کا دروازہ اور کمرے کا کچھ حصہ میری نظروں سے اوجھل تھا ورنہ رجے کی مسہری سے باتھ روم اور ملحقہ ڈریسنگ روم سمیت بیشتر کمرا میرے سامنے تھا۔

وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ رجے پر اضطراب کی کیفیت طاری ہوتی جا رہی تھی۔ غالباً وہ میرے سو جانے کی امید میں اپنے فرار کی منصوبہ بندی میں الجھا ہوا تھا۔ اسے میری غفلت کا انتظار کرنے کے ساتھ ساتھ یہ بھی سوچنا تھا کہ وہ ہوٹل میں چھپے ہوئے ایس ٹی ایف کے اہل کاروں کی بھاری نفری کو کس طرح دھوکا دے سکے گا۔

میری دانست میں وہ اپنے حلیے اور لباس میں نمایاں تبدیلیوں کے بارے میں متفکر تھا کیونکہ ایس ٹی ایف والوں نے بہت قریب سے اس کا مشاہدہ کیا تھا اور وہ کسی سرسری تبدیلی کے فریب میں آنے والے نہیں تھے۔

آخر میں نے اپنے اوپر نیند طاری کرنے کا فیصلہ کر ہی لیا۔ کئی لمحے اور پھر کئی منٹ گزر گئے۔ رجے ایک ٹک میری [illegible] جا رہا تھا۔ جب اسے یقین ہو گیا [illegible] مجھ سے غافل ہو [illegible] تو وہ آہستگی سے دوسری طرف کروٹ لے کر [illegible]

کھڑا ہو کر بھی میری طرف دیکھتا رہا لیکن میں بدستور بے حس و حرکت پڑا رہا۔

اس وقت بھی بارودی بیلٹ کے ریموٹ کنٹرول والی ڈبیا اس کے داہنے ہاتھ میں موجود تھی۔ اس نے اپنے سرہانے کی میز پر رکھے ہوئے فون پر سے ریسیور اتار کر احتیاط سے اسی میز پر رکھ دیا۔ شاید اسے خدشہ تھا کہ کہیں انٹر کام کی بے وقت گھنٹی میری بیداری کا سبب نہ بن جائے۔

وہ اسی جگہ سے ٹہلتا ہوا کمرے کے وسط میں آیا پھر دروازے کی طرف جا کر میری نظروں سے اوجھل ہو گیا۔ میرے لیے وہ لمحات بہت سنسنی خیز اور صبر آزما تھے۔ میرے جسم کے رونگٹیں رونگٹیں میں پھریریاں آ رہی تھیں۔ وہ عقب سے میرے خلاف کوئی بھی سفاکانہ قدم اٹھا سکتا تھا مگر میں سانس روکے اسی حالت میں پڑا رہا۔ مجھے اطمینان تھا کہ رجے کے پاس کوئی آتشیں ہتھیار نہیں تھا۔ وہ جسمانی طاقت کے بل پر مجھے زیادہ سے زیادہ زخمی کر سکتا تھا لیکن مجھے مکمل طور پر بے بس یا مفلوج نہیں کر سکتا تھا۔ دوسرا نکتہ یہ تھا کہ وہ میری لاعلمی میں دروازہ کھول کر باہر نکلنے کی ہمت نہیں کر سکتا تھا۔ پہلی بات تو یہ کہ جزوی تبدیلیوں کے بغیر وہ پہچان لیا جاتا۔ دوسری بات یہ بھی کہ دروازے کا ہینڈل گھومنے کا کھٹکا مجھے ہوشیار کر دیتا اور میں اچھل کر اس کی راہ میں حائل ہو جاتا۔

کچھ دیر تک میری نظروں سے اوجھل رہنے کے بعد وہ دوبارہ اسی جگہ آیا جہاں میں اسے دیکھ سکتا تھا۔

اس نے اپنی جیب سے پیکٹ نکال کر سگریٹ سلگائی تب بھی ریموٹ کنٹرول اس کے ہاتھ میں موجود تھا۔

اس نے بغور میری طرف دیکھتے ہوئے پے در پے سگریٹ کے کئی گہرے کش لیے پھر اضطراری انداز میں ادھ جلی سگریٹ قالین ہی پر پھینک کر جوتے سے مسل دی اور سر جھٹک کر ڈریسنگ روم کی طرف چل دیا۔ ڈریسنگ روم اور کمرے کے درمیان حائل پردہ بدستور اسی طرح سمٹا ہوا تھا جس طرح رجے نے اسے میری نگرانی کے لیے سمیٹا تھا۔

اس نے ڈریسنگ روم کے بند حصے میں غائب ہو کر چند لمحے گزارے۔ وہ دوبارہ پردے والے خلا کے سامنے نمودار ہوا تو اس کے ہاتھ میں نیا لباس موجود تھا۔ اس نے وہ جوڑا ایک طرف ڈال کر پھرتی کے ساتھ اپنے سارے بٹن وغیرہ کھولے اور چند ہی ثانیوں میں کوٹ، پتلون اور قمیص سے نجات حاصل کر لی۔ اس وقت اس کے مضبوط جسم پر صرف بنیان اور انڈرویئر باقی رہ گیا تھا۔

اس نے نئے جوڑے کی قمیص اٹھائی تو وہ خاصی لمبی تھی۔ غالباً وہ قمیص شلوار میں ملبوس ہونے کا ارادہ کر رہا تھا۔

**جوں ہی اس نے قمیص کی آستینوں میں دونوں ہاتھ ڈالے، وہی وقفہ تھا جس نے مجھے بجلی کی سی تیزی سے حرکت کر کے بستر چھوڑنے پر مجبور کر دیا۔**

ڈریسنگ روم میں کوئی چیز رجے کے ہاتھ سے چھوٹ کر باتھ روم کی دیوار سے ٹکرائی اور مدھم سی ٹھک کے ساتھ قالین پر گر گئی۔ آخری لمحات تک رجے کے ہاتھ میں صرف ریموٹ کنٹرول والی ڈبیا تھی۔ دیوار سے ٹکرانے کی آواز بھی ہلکی اور قدرے کھوکھلی تھی۔ مجھے یقین ہو گیا کہ آخر کار وہ ہولناک طلسماتی ڈبیا اس کی تحویل سے نکل ہی گئی تھی۔

رجے نے فوراً اپنی قمیص کی آستینوں سے ہاتھ نکال کر وہ ڈبیا اٹھانے کا ارادہ کیا مگر اسے تاخیر ہو چکی تھی۔ اپنی بالادستی کا موقع نظر آتے ہی میں نے ناقابل یقین سرعت سے پستول نکال کر بستر چھوڑ دیا تھا۔

"ہینڈز اپ!" میں نے پستول تان کر گرج دار آواز میں کہا اور رجے نیچے جھکتے جھکتے اپنی جگہ پر منجمد ہو کر رہ گیا۔ اس کی آنکھوں میں یکا یک ہی موت کی دہشت سمٹ آئی تھی۔ قمیص اس کے قدموں میں جا گری تھی اور وہ بنیان اور انڈرویئر میں بہت مضحکہ خیز لگ رہا تھا۔ میں کن انکھیوں سے دیکھ چکا تھا کہ گری ہوئی قمیص نے ریموٹ کنٹرول یونٹ کو چھپا لیا تھا۔

"ہینڈز اپ!" اسے منجمد دیکھ کر میں پستول کی نال لہرا کر اعصاب زدہ آواز میں غرایا۔

"ڈونٹ مسٹ مچاؤ!" وہ ہاتھ اٹھائے بغیر سرد آواز میں بولا "آگے بڑھے تو میں اپنے انجام کی پروا کیے بغیر تمہیں فنا کر دوں گا۔ قمیص کے نیچے میرا پیر ریموٹ کنٹرول پر ہے۔ پستول گراؤ ورنہ میں بٹن دبا دوں گا۔"

لمحہ بھر کے لیے میرے سامنے اندھیرا چھا گیا مگر میں نے فوراً ہی خود کو سنبھال لیا۔

میں نے اپنی بارودی بیلٹ کا ریموٹ کنٹرول یونٹ قریب سے نہیں دیکھا تھا لیکن اپنی معلومات کی بنا پر میں اتنا ضرور جانتا تھا کہ ہر قسم کے الیکٹرونک اور برقی آلات میں اہم نوعیت کے بٹن ایسے حفاظتی کھانچوں میں نصب کیے جاتے ہیں کہ انہیں ارادی طور پر واضح کوشش کے بعد ہی دبایا جا سکے۔ یہ احتیاط صرف اس لیے کی جاتی ہے کہ ایسے بٹن حادثاتی طور پر دبنے کا کوئی امکان نہ رہے۔

جب تک میری بیلٹ کا ریموٹ کنٹرول رجے کے ہاتھ میں تھا، وہ اپنی انگلی کے ذریعے اس سے کام لے سکتا تھا لیکن زمین پر گرے ہوئے یونٹ کے بٹن کو پیر سے دبانا یقیناً ناممکن تھا۔ یہ اسی وقت ممکن تھا جب پیر کا انگوٹھا بٹن پر جا پڑتا۔ میرا خیال تھا کہ میں نے بستر چھوڑنے کے بعد ریموٹ کنٹرول کو رجے کے پیروں سے دور پڑے ہوئے دیکھا تھا۔ یہ ایک اتفاق تھا کہ اس کی گری ہوئی قمیص نے ریموٹ کنٹرول کو میری نظروں سے چھپا لیا تھا۔

میں نے نہایت سرعت کے ساتھ وہ سب سوچتے ہوئے فیصلہ کیا کہ رجے اپنی جان کی بازی ہارنے کے خوف سے جھوٹ بول رہا تھا۔ اسے خود پتا نہیں تھا کہ قمیص کے نیچے ریموٹ کنٹرول کہاں پڑا

ہوا تھا۔

میں نے ریوالور کی نال قدرے جھکا کر اس کی پنڈلیوں کا نشانہ لینا چاہا۔ اس کا چہرہ دھواں ہو گیا۔ دہشت سے آنکھیں اپنے حلقوں سے ابلتی ہوئی محسوس ہونے لگیں اور وہ ہذیان بکتا ہوا میرے اوپر چڑھ دوڑا۔

میں نے نال سیدھی کر کے بے در بے تین گولیاں اس کے جسم میں اتار دیں۔

پہلی گولی اس کے داہنے رخسار سے گھس کر شاید بھیجے میں اتری تھی اور وہی سب سے زیادہ مہلک تھی۔ بقیہ دو گولیاں اس کے گرتے ہوئے وجود کے وسطی حصے میں پیوست ہو گئی تھیں۔

وہ ایک تیز ہچکی کے ساتھ منہ کے بل قالین پر گرا تو اس کی کھوپڑی کا عقبی حصہ کھلا ہوا تھا۔ اس میں سے خون کے ساتھ ہی دماغ کا خون میں لتھڑا ہوا گودا بھی جھانک رہا تھا۔

میں نے اس کی لاش پر سے گزر کر اس کی قمیص اٹھائی تو ریموٹ کنٹرول والا ڈبا قالین پر الٹی پڑی ہوئی تھی۔ اس کا بٹن والا رخ فرش کی جانب تھا۔ میں نے اسے اٹھا کر دیکھا تو میرے خیال کی تصدیق ہو گئی۔ سرخ بٹن کے گرد مضبوط سیاہ کنارے اس طرح ابھرے ہوئے تھے کہ ہرگز بے زور ڈال کر بٹن کو دبانا ناممکن تھا۔

مجھے یوں محسوس ہوا جیسے میں اس وقت تک کوئی بھیانک خواب دیکھتا رہا ہوں لیکن اس خواب کی زندہ تعبیر دو بے نیل عبرت انگیز لاشوں کی صورت میں میرے سامنے موجود تھی۔

میں نے فون کا ریسیور اٹھا کر لاؤنج ہوٹل کی ریسیپشن سے رابطہ ملا لیا۔ دوسری طرف محراب خان ہی جواب دے رہا تھا۔

"کیا ہوا سر؟" اس کی متجسس آواز ابھری "بہت دور سے لائن آ رہی تھی۔"

"مقابلہ ختم ہو گیا اور آجاؤ" میں نے ریسیور کریڈل پر ڈال کر میں بستر پر گر گیا۔

چند ہی لمحوں میں ہوٹل کی راہداری متعدد وزنی قدموں کی دھمک سے گونجنے لگی۔ دستک سن کر میں نے دروازہ کھولا تو فرزانہ کو اپنے سامنے پا کر ششدر رہ گیا۔ اس کی آنکھیں متورم ہو رہی تھیں اور چہرہ سوگوار تھا۔ وہ فرط جذبات سے اتنی مغلوب ہو رہی تھی کہ بھیڑ کی پروا کیے بغیر والہانہ انداز میں مجھ سے لپٹ گئی اور پھوٹ پھوٹ کر رو دی۔ اس کا نرم و نازک وجود بید مجنوں کی طرح لرز رہا تھا۔ بے اختیار میری آنکھوں کے گوشے بھی نم ہونے چلے گئے۔

میں اسی طرح اسے کمرے میں لے آیا۔ اس کے پیچھے ہی ڈی آئی جی اور سلطان شاہ بھی اندر آ گئے۔ آخر میں محراب خان نے کمرے میں داخل ہو کر دروازہ بند کر دیا۔ ایس پی ایف کے سادہ پوش مسلح جوانوں کی بھیڑ باہر ہی رہ گئی تھی۔

فرزانہ کے وجود میں جذبات کا ایک لاوا کھولتا ہوا ... تھا۔ وہ مجھ سے اس بری طرح لپٹی ہوئی تھی جیسے مجھے ... دشمن سے بچا کر اپنے وجود میں سمولینا چاہتی ہو۔ ... تمیز تھی کے ساتھ اسے سمجھا بجھا کر مجھ سے الگ کیا اور ... لٹا دیا۔

میں محراب خان کی طرف چلا گیا۔ وہ سخت حیرت سے ... دبے کی نیم برہنہ لاش کا جائزہ لے رہا تھا۔

جب میں قمیص اٹھانے لگا تو سلطان شاہ بری طرح ... "ٹھہرو... کیا کر رہے ہو۔ یہ ایک نیم برہنہ لاش ہی کیا کم ہے ... تم بھی کپڑے اتار رہے ہو۔ رحم کرو دونوں کی موجودگی کا ... کرو۔"

"ٹھیک ہے" محراب خان نے اسے سمجھایا "لیکن ... کے لباس کے نیچے خوفناک بارودی بیلٹ بندھی ہوئی ہے۔ جلد از جلد اتار لینا چاہیے" پھر وہ میری طرف مڑ گیا "ریموٹ کنٹرول کہاں ہے سر؟"

میرے اشارے پر اس نے سائڈ ٹیبل پر سے ریموٹ ... یونٹ اٹھا لیا اور احتیاط سے اس کا جائزہ لینے لگا۔

میں نے ڈریسنگ ٹیبل کے آئینے میں دیکھا کہ بارود ... سے زیادہ مہلک ہونے کے باوجود بہت خوب صورت تھی۔ ... نے اسے نہایت حیرت سے دیکھا۔ پھر سلطان شاہ اس کے تسمے کھولنے میں مصروف ہو گیا۔

"یہ ذات شریف تمہارے پیچھے کیسے لگ گیا؟" ڈی آئی جی ادھوری معلومات کے سہارے مجھ سے پوچھا۔

"مقصود کی کرتوت کہہ لو۔" میں نے ہنس کر کہا "تمہیں ... کر حیرت ہوگی کہ اس کا نام روحے ہے اور یہ انڈیا کی انڈین سیکرٹ سروس کا اہم افسر بھی تھا۔"

"میں محراب خان سے ساون کے انکشافات سن چکی ... سات برس سے اسی علاقے میں کام کر رہا ہے۔ اس کا تعلق ... "را" والے بلیک کیٹس سے ہے۔ ہو ملا سرکاری تنظیم ... نے بتایا۔

میں ان لوگوں کو ان واقعات سے آگاہ کرتا رہا جو میرے ... کے بعد پیش آئے تھے۔ اس وقت میں زوبی یا ساون کے ... رکھ سوچنے کے موڈ میں نہیں تھا۔ روحے کی موت تک میں ... مضبوط قوت ارادی کے سہارے خود کو سنبھالے رکھا تھا ... معرکہ ختم ہو جانے کے بعد میں خود کو بے حد تھکا ہارا محسوس ... لگا تھا۔

سلطان شاہ میرے بدن سے بارودی بیلٹ الگ ... کوششوں میں لگا رہا۔ بعد میں فرزانہ بھی اس کے ساتھ ... ہو گئی۔ محراب خان نے باہر جا کر اپنے آدمیوں کو ہدایات ... فوراً ہی ایک اسٹریچر کمرے میں آ گیا۔

محراب خان نے بتایا کہ کسی بھی ہنگامی صورتِ حال سے نمٹنے کے لیے اس نے ایمبولینس اور فائر انجن کے علاوہ بم ڈسپوزل کے ماہرین کو بھی ہوٹل میں طلب کیا ہوا تھا۔

"پھر اُن ہی کو بلاؤ۔" میں نے ویرا کے اشارے پر کہا۔ "وہی اس کو ناکارہ بنا سکیں گے۔"

ایس بی ایف کا طریقۂ کار وجئے پولیس سے بہت مختلف اور مؤثر ہوا کرتا تھا۔ وہاں خرابے کی کوئی کارروائی ہوئی نہ لاش کی کارروائی کی گئی۔ یہ بات طے تھی کہ وجے ایک خطرناک مجرم تھا۔ مارا جا چکا تھا اس لیے وہ لوگ خاموشی کے ساتھ اُس کی لاش اٹھا لے گئے۔ قالین کے خون آلود حصے پر پلاسٹک کے ٹکڑے ڈال دیے گئے۔

اسٹریچر کے روانہ ہونے کے بعد بم ڈسپوزل والے آ گئے۔ اس امر میں کوئی شبہ نہیں کہ ان لوگوں کو ہر قسم کی ڈیوائسز اور جدید آلات کے بارے میں تربیت دی جاتی ہے لیکن عملی زندگی میں ان کا واسطہ چند گنی چنی اقسام کے روایتی بموں ہی سے پڑتا رہتا ہے اس لیے وہ دونوں میری کمر کے گرد بندھی ہوئی بیلٹ کو دیکھ کر گھبرا گئے۔

جب میں نے بیلٹ کے بارے میں وجے سے سنی ہوئی باتیں ان کے سامنے دہرائیں تو وہ ریموٹ کنٹرول کو ناکارہ کرنے پر زور دینے لگے اور میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔ مجھے ڈر تھا کہ ریموٹ کنٹرول سے چھیڑ چھاڑ کے دوران میں وہ غلط تاروں میں اُلجھ گئے تو سب لوگ باجماعت وجے کے پیچھے روانہ ہو جائیں گے۔

"ٹھیک ہے۔" میرے اعتراض پر محراب خان نے فیصلہ کن لہجے میں کہا۔ "فی الحال احتیاطاً بیلٹ الگ کر کے لے جاؤ۔ ریموٹ کنٹرول کو لیبارٹری میں ناکارہ کرنا۔ یہ کام یہاں مناسب نہیں رہے گا۔"

سلطان شاہ ان معاملات میں بالکل اناڑی تھا اس لیے کسی بچے کی طرح اُلجھے بغیر بیلٹ کے پیچیدہ اور جڑے ہوئے تسموں کو الگ کرنے کی کوشش کرتا رہا تھا لیکن بم ڈسپوزل اسکواڈ والے بہت سے امکانات سے خائف تھے۔ انھیں یہ ڈر بھی تھا کہ کہیں تسموں میں باریک تاروں کا جال موجود نہ ہو جو تسمے کاٹنے کی صورت میں شارٹ ہو جائے اور بیلٹ کو پھاڑ ڈالے۔ میں کسی بے بس مریض کی طرح مسہری پر پڑا رہا۔ ویرا، فرزانہ اور سلطان شاہ کے ساتھ محراب خان بھی میرے قریب کھڑا رہا۔ ٹینشن جاری رہا۔ دونوں ماہرین کے چہرے پسینوں میں نہائے ہوئے تھے۔ وہ بیلٹ پر چھپی ہوئی تحریر سے اندازہ لگا چکے تھے کہ بیلٹ کے پھٹنے کی صورت میں کیسی بھیانک تباہی نازل ہو سکتی ہے۔ انھوں نے اپنے مروّجہ اصولوں کے مطابق مجھے کسی غیر آباد اور محفوظ مقام پر لے جا کر بیلٹ الگ کرنے کا ارادہ ظاہر کیا تھا لیکن محراب خان کے اصرار پر مجبور ہو گئے۔ میں اُس سے پہلے ہی کہہ چکا تھا کہ میں بیلٹ سے نجات حاصل کیے بغیر کہیں نہیں جاؤں گا۔

تقریباً ڈیڑھ گھنٹے کی عرق ریزی کے بعد وہ دونوں میرے وجود کو اس عذاب سے نجات دلانے میں کامیاب ہو گئے اور میں بستر سے اُچھل کر نیچے آ گیا۔ وہ دونوں ماہرین بیلٹ کے ساتھ ہی اس کا ریموٹ کنٹرول بھی لے گئے۔

"اوہ! میں نے دیکھا ہی نہیں۔" ذہن پر سے وہ بوجھ اُتر جانے کے بعد میں نے اپنے ساتھیوں کا جائزہ لیتے ہوئے مسرت سے کہا۔ "تم لوگوں نے شکاریوں کے لباس سے چھٹکارا حاصل کر لیا ہے اور اپنی اصلی جون میں آ گئے ہو۔"

"یہ تبصرے بعد میں ہوتے رہیں گے۔ پہلے یہاں سے روانگی کی فکر کرو۔" ویرا نے میرے شانے پر ہاتھ مار کر کہا۔ "تمھیں اندازہ نہیں ہے کہ صبح سے ایس بی ایف والے کیسے شدید ذہنی دباؤ سے گزر رہے ہیں۔ اب انھیں بھی آرام کی ضرورت ہے۔"

"جی ہاں میڈم، ہم آپ کے خادم ہیں۔" محراب خان نے خوش خلقی سے سر جھکا کر کہا۔ "ہم اپنے فرائض کی انجام دہی میں اس سے بھی بدتر حالات سے گزرتے رہتے ہیں۔"

ہوٹل میں ڈراپ سین ہو چکا تھا۔ وجے کے بارے میں جو کچھ کرنا تھا ایس بی ایف والوں کو کرنا تھا۔ محراب خان کی رہنمائی میں ہم چاروں وہاں سے روانہ ہو گئے۔ راہداری میں مسلح نوجوان بھرے ہوئے تھے۔ نیچے بھی اُن ہی کا راج تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے ایس بی ایف والوں نے عارضی طور پر ہوٹل کے شہری عملے کو معزول کر کے سارا انتظام خود سنبھال لیا ہو۔

ہم ہوٹل سے باہر نکلے تو وہ رونق مفقود تھی جو میں نے وجے کے ساتھ آتے ہوئے دیکھی تھی۔ ہوٹل کے قرب و جوار میں کرفیو کا سا سماں تھا اور ہر طرف ملیشیا کی وردی میں ملبوس مسلح افراد پھیلے ہوئے تھے۔

ویرا ہوٹل لوٹنے پر مصر تھی۔ محراب خان ہمیں اپنے مہمان خانے بھیجنا چاہتا تھا۔ میں نے دونوں تجاویز کا موازنہ کیا اور اس نتیجے پر پہنچا کہ فوری طور پر ہمارا محتاط رہنا ضروری تھا۔ کسی بڑے ہوٹل میں بھی ہمیں خطرات لاحق ہو سکتے تھے۔ اگر شہر میں سلطان کے علاوہ "را" کا کوئی اور ایجنٹ تھا تو وہ ہم پر جوابی وار بھی کر سکتا تھا۔

ہم چاروں اسپیشل ٹاسک فورس کی ایک جیپ میں ڈرائیور کے ساتھ روانہ ہو گئے۔ محراب خان دیگر معاملات نمٹانے کے لیے ہوٹل ہی میں رُک گیا تھا۔

اسپیشل ٹاسک فورس والوں کا گیسٹ ہاؤس چھاؤنی کے ایک صاف ستھرے اور پُرسکون علاقے میں واقع تھا۔ وہاں کے عملے کو شاید ہماری آمد کی پیشگی اطلاع دے دی گئی تھی اس لیے جیپ کے انجن کا مخصوص شور سنتے ہی وہ سب برآمدے میں جمع ہو گئے اور ہمیں گرم جوشی کے ساتھ وہ چاروں کمرے دکھا ڈالے جو ہمارے

لیے تیار کیے گئے تھے۔

اُن لوگوں کا شکریہ ادا کر کے ہم آخری کمرے میں رُک گئے۔ اشارہ سمجھ کر خدمت گار واپس لوٹ گئے۔

"سوٹ کے بعد ہم گھر کو آئے؟" غزالہ مجھے عجیب سی والہانہ نظروں سے دیکھتے ہوئے مسکرا کر بولی۔

"میں اب تک یہ نہیں سمجھ سکی کہ تمہیں اتنی صفائی سے کیسے اغوا کیا گیا۔ اس راستے پر روزانہ سیکڑوں مسافر سفر کرتے ہیں۔ ان میں سے تمہیں کیسے پہچان لیا گیا؟" ربرا ایک نرم صوفے میں دھنس کر بولی۔

"منصوبہ بندی اور مسلسل نگرانی۔" میں نے سگریٹ سلگا کر کہا۔ "کراچی میں بدرو دارا کے آدمیوں کے ذریعے رجے کو سب کچھ معلوم ہو گیا تھا۔ وہ تم پر بھی ہاتھ ڈالنے کے چکر میں تھا۔ اس نے البن کو بھی پکڑوا لیا تھا۔ اگر وہ شریف آدمی بے دردی جھوٹ نہ بولتا تو اب تک تم بھی اغوا ہو چکی ہوتیں۔"

"تمہیں بلٹ باندھنے کی ضرورت بھی پیش نہ آئی۔ تم رجے ہی بارود کا چلتا پھرتا ذخیرہ ہو۔" سلطان شاہ نے منہ بنا کر ربرا سے کہا "زینی اغوا ہو گیا تو اس میں میرا کیا قصور تھا؟ تم بات بات پر مجھ پر یوں برس رہی ہو جیسے میں نے ہی زینی کو اغوا کرایا ہو۔"

"وہ ہم جاسوں کے سامنے اسے بھری بس سے نکال کر لے گئے اور ہم کچھ بھی نہ کر سکے۔ کیا تمہیں اس بات پر اب تک شرم نہیں آئی؟" ربرا اس پر آنکھیں نکال کر بولی "ہم تھوڑی بہت مزاحمت تو کر ہی سکتے تھے۔"

"یہ سوال زینی سے کرو جو کسی سعادت مند بچے کی طرح اس کے ساتھ چلا گیا۔ اس نے ہاتھ پیر چلانے کی کوشش کی ہوتی تو دوسرے بھی ضرور ساتھ دیتے۔" سلطان شاہ لڑاکا لہجے میں بولا۔

"شاید تمہیں معلوم نہیں کہ گنوں سے کلاشنکوف کا مقابلہ کرنے والے چھلنی ہو کر رہ جاتے ہیں۔ اس رفت کی مصلحت آمیز خاموشی میں شرم کی کوئی بات نہیں تھی۔ شرم کا مقام یہ ہے کہ زینی نے اپنے دشمن کو شرمناک حالت میں مارا ہے۔ خدا کا شکر ہے کہ اُس کے بدن پر بنیان اور انڈرویئر موجود تھا ورنہ وہ بھی نہ ہوتا تو ہم اس کا منہ تک نہیں دیکھ سکتے تھے۔"

"پہلے سر جھکا کر ڈانٹ پھٹکار سن رہا تھا اب اسے زبان لگ گئی ہے۔" ربرا غرائی۔

"میں زینی کی ختنے کے اخراجات کے بارے میں فکر مند تھا۔ ہماری طرف ختنے میں شادی سے زیادہ خرچہ ہوتا ہے۔"

"کیا تم واقعی ایسی منحوس باتیں سوچ رہے تھے؟" غزالہ نے شاکی لہجے میں پوچھا۔

"کیا میں واقعی ربرا کی ڈانٹ پھٹکار سن رہا تھا؟" سلطان شاہ نے ترکی بہ ترکی پوچھا۔

غزالہ کی ہنسی چھوٹ گئی "بعض اوقات تم صرف مسخرے بن کر رہ جاتے ہو۔"

"یہ بلا وجہ وقت برباد کر رہا ہے۔ تم البن کے بارے میں کچھ بتا رہے تھے؟" ربرا نے مجھ سے کہا۔

"ہاں عزیزی ہوٹل میں ہم اسے ٹھکانے لگانے کے بارے میں سوچ رہے تھے لیکن اس نے ہمارا بہت ساتھ دیا ہے۔ اس نے آتے ہی پوری سچویشن بھانپ لی تھی۔ وہ ایک بات راز میں رکھے گا کہ گھر میں میرا کوئی ساتھی نہیں تھا۔ میں اس سے مل کر اس کا شکریہ ضرور ادا کروں گا۔ رجے کے آدمی کو اس کے ٹھکانے کا علم ہو جانا ہے۔"

"حیرت ہے۔" ربرا اپنے شانے اُچکا کے بولی "ہو سکتا ہے کہ اس نے آئندہ کے لیے کوئی دماغ میں شکل ڈالی ہو۔ زیبو استاد رنبار اس البن سے کام مل جانے کی صورت میں وہ ہمارا تعاون حاصل کرنے کی بات کر رہا تھا۔"

"اب کوئی وقت آیا تو اسے مایوسی ہو گی۔ فرض اور احسان کا فرض ایک دوسرے سے مختلف چیزیں ہیں۔"

"ان واقعات سے یہ طے ہو گیا کہ "را" والے تمہیں نہیں بھول سکے۔" غزالہ نے اپنی ٹھوڑی ہتھیلی پر ٹکا کر کہا "انہوں نے اس بار محنت کی کمائی ہے۔ اگلی بار وہ کوئی اور وار کر سکتے ہیں۔"

"رجے نے مجھے سمجھنے کی بجائے اس کی نفی۔" میں نے ہلکا سا قہقہہ مارتے ہوئے کہا "بھارت کی شہریت اور اخراجات کے لیے بھاری رقم کا وظیفہ۔ میں نے اس کی تجویز پر غور کرنے کا وعدہ کیا تھا۔"

"وظیفہ!" غزالہ نے حیرت سے دہرایا "وہ تم سے کیا کام لینا چاہتا تھا؟"

"کچھ بھی نہیں۔ وہ بھارت کے لیے کام کرنے کا نہیں بلکہ پاکستان کے لیے کام نہ کرنے کا معاوضہ دلوانے کی بات کر رہا تھا۔ اگر کپڑے تبدیل کرتے ہوئے اتفاقاً ریموٹ کنٹرول اس کے ہاتھ سے نہ چھوٹ جاتا تو شاید اس بارے میں مزید بات چیت ہوتی رہتی۔ وہ اس بارے میں بہت سنجیدہ تھا۔"

"اس اُلو کے پٹھے کو یہ معلوم نہیں تھا کہ وہ کس سے بات کر رہا ہے؟" سلطان شاہ بولا۔

"اسے اُلجھائے رکھنے کے لیے میں نے خود اس کی حوصلہ افزائی کی تھی۔ تم اندازہ نہیں لگا سکتے کہ بارودی بلٹ کی کیا اہمیت تھی۔ اگر مجھے پہلے سے اس بلٹ کے بارے میں معلوم ہوتا تو تنہا ہونے کے باوجود اُن سے لڑ مرتا مگر بلٹ نہ باندھنے دیتا۔ میں سمجھا تھا کہ وہ چری نسوں سے مجھے بے دست و پا کرنا چاہتے ہیں۔"

"یہ سب تو ٹھیک ہے لیکن ایک بات ابھی تک صاف نہیں ہوئی۔" ربرا نے چونک کر کہا "تمہارے اغوا کے اس معاملے میں البن ای ایف کہاں سے آ ٹپکی؟ اس بارے میں مجھے کسی سے کچھ

بات کرنے کا موقع نہیں مل سکا۔"

"حیرت ناک بلکہ ناقابلِ یقین واقعہ ہے۔" میں نے کہا۔ "مجھے کوٹھے سے اتارنے والے کا نام اکبر خان تھا۔ وہ مجرم ضرور ہے مگر اس کا ضمیر ابھی زندہ ہے۔ میں اسے یہ باور کرانے میں کامیاب ہو گیا تھا کہ میرے دشمنوں کا ساتھ دے کر وہ ملک سے غداری کا مرتکب ہو رہا ہے۔ اس نے فوج کے ایک کیپٹن سے میری بات کرائی اور قصہ چل نکلا۔"

ایلن کے تعاون کے بعد وہ اُن کے لیے دوسرا ذاتی جھٹکا تھا۔ سلطان شاہ بولا۔ "تو یہ کہو کہ اس بار تم حیرت ناک اتفاقات کی وجہ سے بچ نکلے ہو ورنہ ریجے نے تمہارے کریا کرم کا پورا بندوبست کر لیا تھا۔"

"یہ بات اتنی آسان اور سیدھی نہیں تھی۔" میں نے انھیں پورا پس منظر سمجھانے کے ارادے سے کہا۔ "وہ مافیا کی طرف سے کراچی آیا تھا۔ دراصل مافیا کے ریکارڈ پر میری اچھی ساکھ ہے۔ وہ دیکھ بھال کے بعد مجھے لوکل چیف مقرر کرنا چاہتے تھے لیکن ریجے" "را" کی ہدایت پر مجھے ہلاک کرنے کے درپے تھا۔ شاید تمہیں یہ سن کر حیرت ہو کہ ڈون کوانگ فو کے دو تومی بھی کراچی پہنچے ہوئے ہیں اور پوری شدومد سے مجھے تلاش کر رہے ہیں۔ ریجے کو مکاؤ کے ان بدمعاشوں کے بارے میں بھنک مل چکی تھی۔ جب اسے بدروداراز کے آدمیوں سے میرے اصل واقعات کا علم ہوا تو اس نے پشاور میں ڈیرے ڈال دیے کیونکہ افغانستان سے واپسی کا وہی راستہ ہے۔ اگر ایس پی ایف بیچ میں نہ آتی تو ریجے مجھے کراچی لے جانے کا ارادہ رکھتا تھا۔ وہ مجھے سامنے لا کر مکاؤ والوں سے ان کے بارے میں معلوم کرتا۔ جوں ہی وہ ڈون کوانگ فو کا حوالہ دیتے" ریجے مجھے نیشی کاؤ کا قاتل قرار دے کر ہلاک کر دیتا۔ میرا اندازہ ہے کہ دوسری صورت میں وہ مکاؤ کے بدمعاشوں سے میرا سودا کرنے کا ارادہ رکھتا تھا۔ دونوں صورتوں میں وہ مجھ سے نجات حاصل کر لیتا۔ اگر وہ مجھے لے کر کراچی کا رخ کرتا تو میں وقت ملنے پر کوئی نہ کوئی راہ نکال ہی لیتا۔ اب صرف اتنا فرق پڑا ہے کہ پشاور کی کہانی پشاور ہی میں ختم ہو گئی ہے۔"

"یعنی کراچی میں کچھ لوگ پہلے سے تمہارے استقبال کے لیے تیار بیٹھے ہیں؟" ویرا نے پوچھا۔

"مجبوری ہے۔ تمہارا باپ پہلے ہی بتا چکا تھا کہ ڈون مجھ سے برہم ہے۔ غنیمت ہے کہ مکاؤ سے آئے ہوئے بدمعاش ڈون کی ساکھ کی وجہ سے سخت رازداری سے کام لے رہے ہیں اور میری تلاش کے سوا کسی موضوع پر زبان کھولنے پر تیار نہیں ہیں۔ ریجے کا خیال تھا کہ مجھے سامنے پا کر وہ بولنے پر مجبور ہو جائیں گے۔"

"ہو سکتا ہے کہ چند روز میں ایلن بھی تمہیں تلاش کرتا ہوا کراچی پہنچ جائے۔" فرزانہ نے کہا۔

"آثار تو یہی بتا رہے ہیں۔ اگر وہ راس الیناڈ کے لیے کام شروع کرتا ہے تو مجھے اس پر بہت کام کرنا پڑے گا۔ آنے والے دن کے چھوٹے موٹے قضیوں کو ایک بار رفع کرنے کے لیے راس الیناڈ پر ہی ہاتھ ڈالنا پڑے گا۔"

سلطان شاہ نے کوئی تند و ترش بات کہنے کے لیے منہ کھولا ہی تھا کہ دروازے پر ایک ملازم آ موجود ہوا۔ اس نے اطلاع دی کہ میز پر شام کی چائے لگا دی گئی تھی۔ اس وقت دھند کا پھیل چلا تھا۔ ذہنی تناؤ اور بے چینی کے عالم میں سارا دن گزارنے کے بعد ہم میں سے ہر ایک شدت سے لذیذ چائے کی طلب محسوس کر رہا تھا۔

ڈائننگ روم میں لگی ہوئی میز کے گرد بارہ کرسیاں موجود تھیں مگر ہم چاروں کے لیے ایک سرے پر اہتمام کیا گیا تھا۔

"اب پشاور سے نکلنے کی فکر کرو۔" ویرا نے پیس کی پلیٹ اپنے آگے سرکاتے ہوئے کہا۔ "یہاں ہم دوسرے دشمنوں کے علاوہ شناریوں سے بھی بہت قریب ہیں۔ پاکستان میں مجھے بس کراچی ہی میں اپنائیت محسوس ہوتی ہے۔"

"حالانکہ پشاور والے بہت مہمان نواز ہیں۔" سلطان شاہ بولا۔

"اور سب سے زیادہ غیر ملکی اسلام آباد میں رہتے ہیں۔"

"پشاور کے ماحول میں قبائلی رنگ شامل ہونے کی وجہ سے گھٹن اور کچھ پراسراریت محسوس ہوتی ہے۔ اسلام آباد کا اپنا کوئی کلچر نہیں ہے۔ سڑکوں اور عمارتوں سے لے کر وہاں کے باشندوں تک سب کچھ باہر سے لایا گیا ہے۔ سڑکوں اور عمارتوں کا حسن ہی

رکنا ہو تو قریبی نیویارک، فرینکفرٹ یا پھر ہانگ کانگ جائیے۔ لوگوں سے ملنا ہو تو بنڈی یا مرگلہ کے اس پار 'ہزارہ' جائیے۔ اسلام آباد کا کچھ بھی اپنا نہیں ہے لیکن کراچی پھیلنے کے باوجود جانا پہچانا سا شہر لگتا ہے جہاں اجنبی بھی زیادہ دیر تک اجنبی نہیں رہتا۔ اسے کہیں نہ کہیں اپنے ہم وطن مل ہی جاتے ہیں۔" زہرا نے کہا۔

"غنیمت ہے کہ یہ باتیں تم کر رہی ہو۔ ہزارے کا ذکر کر کے تم نے سلطان شاہ کو خوش کر دیا ہے۔ یہی باتیں کسی اور نے کی ہوتیں تو سلطان شاہ اس سے لڑ پڑا ہوتا۔ یہ بنڈی 'پشاور' لاہور' کوئٹہ اور کراچی کا نہیں 'صرف پاکستان کا دل ہے اور ہر بات کو اسی حوالے سے پرکھتا ہے۔"

وہ بحث رہیں ادھوری رہ گئی کیونکہ کسی گاڑی کے رکنے کی آواز کے ساتھ ہی برآمدے میں قدموں کی چاپ سنائی دینے لگی تھی اور ہم ادھر متوجہ ہو گئے تھے۔

چند ثانیوں بعد محراب خان ہماری طرف آ گیا۔ اس کے ساتھ اکبر خان بھی تھا۔

اکبر خان سے تعارف کا مرحلہ خوشگوار حیرت اور گرمجوشی کے ساتھ طے ہوا اور وہ دونوں بھی وہیں بیٹھ گئے۔

"اکبر خان تم لوگوں سے ملنے کے لیے بہت بے چین تھا۔" محراب خان نے اجنبیت دور کرنے کے لیے بات چھیڑی۔

"اب کسے لے جانے کے لیے آئے ہو؟" زہرا نے اس سے سنجیدگی سے پوچھا۔ اس کے سوال پر ایک زوردار قہقہہ پڑا اور اکبر خان بھی اپنی جھینپ مٹانے کے لیے ہنسی میں شریک ہو گیا۔

"میں نے زیبا کے ساتھ جو زیادتی کی' اس کا ازالہ تو نہیں ہو سکتا لیکن میں نے اپنی نیک نیتی ثابت کر دی ہے۔ میری اس حرکت کی وجہ سے تم لوگوں کو جو تکلیف پہنچی ہے میں اس کی معافی چاہتا ہوں۔" خاموشی ہونے پر اکبر خان بولا۔ "اور اب میں نے جرائم کی دنیا سے کنارہ کشی اختیار کرنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔"

"یہ بہت اچھی بات ہے۔" سلطان شاہ نے اسکی ہمت افزائی کی۔ "اب تمہارا کیا کرنے کا ارادہ ہے؟"

"محراب سر سے بات کی ہے۔ تاکہ فورس میں حاضری مل جائے تو اب یہی کام کروں گا۔"

"یعنی ہر حالت میں ہتھیار ضرور استعمال کرتے رہو گے؟" زہرا نے پھر ٹکڑا لگایا۔

وہ لوگ ہنسنے بولنے اور چائے نوشی میں مصروف تھے کہ محراب خان نے خاموشی سے ایک بند لفافہ میری طرف بڑھا دیا۔ لفافے پر انگریزی میں "زیبا ڈی کرسٹ" لکھا ہوا تھا۔

میں نے بے تابی سے لفافہ چاک کر کے اندر رکھا ہوا کاغذ نکال لیا۔

رنگین سارے کاغذ پر چھوٹے لیکن واضح انگریزی حروف میں ایک خوبصورت تحریر میرے سامنے تھی۔

"زیتون پیارے!

مجھے معلوم ہے کہ یہاں پر بیٹھ کر سنا فو چینے والا وہ تمہیں زیادہ دیر تک اپنے قبضے میں نہیں رکھ سکے گا۔ مجھے یقین ہے کہ تم اس کے راستے چھوڑنے کے بعد میری طرف آؤ گے کیونکہ یہاں کے حالات مخدوش ہیں۔ میں تمہارے لیے یہ پیغام چھوڑ کر جا رہا ہوں۔ میں نے تم پر کوئی احسان نہیں کیا۔ اپنی صوابدید کے مطابق جو کچھ کیا' اس لیے کیا کہ تم مجھے اچھے لگے۔ تمہارا حریف بہت مکروہ شخصیت کا مالک تھا۔ پچھلی تلخیوں پر معافی چاہتا ہوں۔ اپنے ساتھیوں' خصوصاً زہرا کو میرا سلام کہہ دینا۔ میں کراچی میں جلد ہی تم سے رابطہ کروں گا۔۔۔ تمہارا مخلص۔۔۔ ایلن۔"

میں نے وہ خط غزال کی طرف بڑھا دیا۔ وہ بہت غور سے میری طرف متوجہ تھی۔

"یہ خط کہاں سے ملا؟" میں نے مسکراتے ہوئے محراب خان سے سوال کیا۔

"ہم ابھی تک بوبی کی زبان کھلوانے میں کامیاب نہیں ہو سکے۔ وہ ضدی اور بہت سخت جان ہے لیکن ساون راہ راست پر آ چکا ہے۔ اسی کی نشاندہی پر ہم ایلن کے ہوٹل پہنچے لیکن وہ پاکستان چھوڑ کر ہوٹل سے جا چکا تھا۔"

"عجیب خط ہے۔ تم بھی پڑھ لینا۔ یہ بتاؤ کہ ساون نے اور کس کس کی نشاندہی کی ہے؟"

"زریاب کالونی میں اس کا ایک ساتھی رہتا تھا وہ چند روز قبل سرحد عبور کر کے افغانستان جا چکا ہے۔ اس کا مکان بند پڑا ہوا تھا۔ دوسرا کراچی کا رابطہ ہے۔ اسے صرف فون نمبر معلوم تھا۔ فون نمبر اغوا کی کو سلسلہ کے جیف اسٹینو گرافر کے گھر کا ہے۔"

"پچھلے کئی برسوں سے ساون یہاں کیا کر رہا ہے؟" میں نے پوچھا۔

"میں نے اندازہ لگایا ہے کہ وہ بڑا حرام اور کام چور ہے۔ وہ بشیر روف سستی 'غیر ملکی شراب پی کر خوبصورت عورتوں کے ساتھ گزارتا ہے۔ افغان پناہ گزینوں کے ساتھ یہ لعنت بھی پشاور میں آئی ہے۔ وہ عیاشیوں میں وقت گزار کر اپنی کارکردگی کی جھوٹی رپورٹیں بھیجتا رہتا ہے۔ یہاں جن مقامیوں سے وہ کچھ معلومات حاصل کرتا رہا ہے' ان کی نگرانی شروع کر دی گئی ہے لیکن کسی بڑے انکشاف کی امید نہیں ہے۔"

"میرا خیال ہے کہ بوبی کو کراچی بھجوا دو۔ ہم لوگ وہاں اس سے نمٹ لیں گے۔"

"آپ یہاں اس کی ہڈیاں توڑ دیں سر! ہم آپ سے پورا تعاون کریں گے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" میں نے توصیفی انداز میں اس کے شانے پر تھپکی دیتے ہوئے کہا۔ "لیکن ہم جلد از جلد کراچی لوٹنا چاہتے ہیں۔ میں چاہوں گا کہ ہمیں کل صبح کی پرواز پر جگہ مل جائے۔"

محراب خان یہ سن کر مضطرب ہو گیا۔ وہ خالص پختون انداز

میں کافی دنوں تک ہمیں اپنا مہمان رکھ کر ہماری دیکھ بھال کرنے کا منصوبہ بنائے بیٹھا تھا لیکن میرے ساتھ اپنی مجبوریاں، کافی لمبی بحث اور اس وعدے کے بعد کہ میں جلد ہی پشاور کا چکر لگاؤں گا، وہ راکھے دن کے ٹکٹوں کا بندوبست کرنے پر راضی ہو گیا۔

ہم جائے سے پوری طرح فارغ بھی نہ ہونے پائے تھے کہ اسی کمرے میں رکھے ہوئے فون کی گھنٹی بج اٹھی۔

محراب خان نے خود ہی اٹھ کر وہ کال ریسیو کی۔ اس کی باتوں سے چند ہی لمحوں میں اندازہ ہو گیا کہ دوسری طرف سے ازل خان بول رہا تھا اور ہماری خیر خیریت جاننے کے علاوہ ہم سے بات کرنے کا خواہاں تھا۔

محراب خان نہایت بے تکلفانہ انداز میں ازل خان سے باتیں کرتا رہا۔

ازل خان سے ایک مدت سے میرا رابطہ ٹوٹا ہوا تھا۔ کراچی میں جب شیدا خونی نے میری تلاش میں جہانگیر کے گھر کا رخ کیا تو میں نے ازل خان سے کوئی مدد لیے بغیر سارے معاملات خود ہی نمٹانے کا فیصلہ کر لیا تھا۔ میں اپنے اس فیصلے کے اسباب سے لاعلم تھا لیکن اس سے حقائق تبدیل نہیں ہوتے تھے۔

جہانگیر کے کمرے میں نے شیدا خونی کی زبان کاٹ کر اسے سب رسی سے جوتے لگائے تھے اور پھر اسے گھر سے نکال دیا تھا۔ اس وقت تک میرے ذہن پر ایک ہی دھن سوار تھی کہ زویان کو اگلے فو کے نری شہر میں میری بو سونگھتے پھر رہے ہیں لیکن ایسا نہیں تھا۔ ان دنوں میرا دیا بندہ گل اپنی رقم کے فراق میں پاگل ہو کر میرے پیچھے لگا ہوا تھا اور رقم کا قضیہ نمٹ جانے کے بعد جنت گل کی کہانی کے حوالے سے میرے پیچھے پڑ گیا تھا۔

پھر پائندہ گل کے خونخوار آدمیوں نے ہمیں فلیٹ سے اغوا کر کے بدمعاش ارا کے گودام اور وہاں سے شتارا ریلی پہنچا دیا۔ اس پوری مدت میں مجھے بارہا ازل خان یاد آیا لیکن اس سے میرا کوئی رابطہ نہیں ہو سکا۔

میں ماضی کے انہی خیالات میں ڈوبا ہوا تھا کہ محراب خان نے مجھے بلایا اور میں نے اس سے ریسیور لے لیا۔

"خدا کا شکر ہے کہ تم زندہ ہو اور میں اپنے کانوں سے تمہاری آواز سن رہا ہوں۔" ازل خان نے میری آواز سنتے ہی ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "پتا نہیں تمہارے سینے میں کیسی کیسی کہانیاں مچل رہی ہوں گی۔ میں سب کچھ جاننے کے لیے بے چین ہوں۔ یہ بتاؤ کہ تم کراچی کب آ رہے ہو؟"

ازل خان سے میری بے رخی یک طرفہ تھی۔ دیبا نے اسے میری انا کی پیداوار قرار دیا تھا۔ اس کا خیال تھا کہ ازل خان کو ہماری کامیابیوں میں اتنا عمل دخل حاصل ہو گیا تھا کہ میں اپنی سبکی محسوس کرنے لگا تھا اور اسی سبکی کے خاتمے کے لیے میں نے ازل خان سے دور رہنے کا فیصلہ کیا تھا۔ دلچسپ بات یہ تھی کہ ازل خان کو میرے رویے میں تبدیلی کا کوئی علم نہیں تھا۔ میں نے اس کی والہانہ آواز سنی تو بے اختیار میرا دل بھاری ہونے لگا۔ میں نے اپنے جذبات پر قابو پا کر رقت سے کہا۔ "تم فکر نہ کرو۔ کل ہم کراچی میں ہوں گے۔ پھر دل کھول کر باتیں ہوں گی۔"

"محراب خان سے کہہ دینا کہ فون پر تمہاری فلائٹ کے بارے میں بتا دے۔ خود تمہیں لینے آؤں گا۔ سنا ہے کہ اس بار تم چاروں شتارا ریلی کی سیر کر کے آ رہے ہو۔" اس کے ایک ایک لفظ سے دلی مسرت پھوٹی پڑ رہی تھی۔

"ارے میرے خدا! تم اسے سیر کہہ رہے ہو۔ میرا خیال ہے کہ وہ ہماری زندگی کا سب سے ڈراؤنا خواب تھا۔ بل کھاتی ہوئی سڑکوں کی ناہموار روشنی میں ہر وقت وحشی چہرے یا خونی آنکھیں ہمیں گھورتی رہتی تھیں۔ تمہیں اندازہ نہیں ہو سکتا کہ دو عورتوں کے ساتھ ہم نے وہاں کیسا کٹھن وقت گزارا ہے۔"

"قصہ کیا تھا۔ پائندہ گل کو اس کی ہیروئن لوٹی گئی تھی تو پھر اسے تم سے کیا پرخاش تھی؟"

"یہ اس جنت کا قصہ تھا جس نے پائندہ گل کی زندگی کو جہنم بنا دیا تھا۔ اب ان باتوں کو بھول ہی جاؤ تو بہتر ہو گا کیونکہ ایک بغاوت کے نتیجے میں پائندہ گل کو ہلاک کر دیا گیا اور اب شتارا ریلی میں ایک بار درانی کی حکومت ہے۔"

"درانی؟ یہ کیا بلا ہے؟" میری زبان سے ایک نامانوس لفظ سن کر وہ حیران سا ہو گیا۔

"شتارا ریلی کا ایک معروف قبیلہ ہے۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔ "وہاں سے واپس آنے کے بعد میں اس طرح باتیں کر رہا ہوں جیسے تم نے بھی وہ سب دیکھا ہوا ہے۔ جلال آباد سے کچھ ہی فاصلے پر وہ لوگ پتھر کے زمانے میں رہ رہے ہیں۔ ان میں سے بہت سے لوگ باہر کی دنیا میں آتے جاتے رہتے ہیں لیکن باہر کی کسی چیز کو اپنانا پسند نہیں کرتے۔ یقین نہیں آتا کہ ایٹم اور کمپیوٹر کے اس دور میں بھی ایسا معاشرہ پنپ سکتا ہے۔"

"اور وہاں سے واپسی پر بلیک کیٹ کے بجائے بلیک فاکس تمہاری گھات لگائے بیٹھا تھا۔" وہ کسی طرح گفتگو کا سلسلہ ختم کرنے پر آمادہ نہیں تھا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ دنیا کے ہر حصے میں حادثات تمہارے منتظر رہتے ہیں۔"

"بتا دو رہتا۔" میں نے اسے آگاہ کیا۔ "مجھے جو سے معلوم ہوا ہے کہ کراچی میں مکاؤ کے ذریعہ معاش میری تلاش میں مارے

مارے پھر رہے ہیں۔ سب سے پہلے ان ہی سے نمٹنا پڑے گا۔"

"اچھا ہوا کہ تم نے بتا دیا۔ فکر کرنے کی ضرورت نہیں ہمیں اسی وقت مخبر بھجوا رہا ہوں۔ وہ زیادہ دیر تک میری نظروں سے پوشیدہ نہیں رہ سکیں گے۔ یہ بتاؤ کہ باقی تینوں کس حال میں ہیں؟"

"اس وقت سب سوچ میں ہیں۔ باقی کل خود دیکھ لینا۔" میں نے کہا۔

"ٹھیک ہے۔ پھر ائیرپورٹ پر ہی ملاقات ہوگی۔" آخر کار وہ اختتامی فقرے پر آ ہی گیا۔

میں نے الوداعی فقرے کے ساتھ فون بند کر دیا اور واپس اپنی جگہ پر لوٹ آیا۔

میز پر سلطان شاہ، اکبر خان سے باتوں میں مصروف تھا۔ ورا، محراب خان سے کچھ راز و نیاز کر رہی تھی اور غزالہ تلی ہوئی مونگ پھلی کے دانوں سے شغل کرتے ہوئے ورا کو گھور رہی تھی۔

اصولی طور پر اگلے دن ہماری روانگی کا پروگرام طے ہو چکا تھا۔ سب لوگ تھکے ہوئے بھی تھے اس لیے یہ محفل جلد ہی ختم ہو گئی۔ آخر میں ہم چاروں نے فرداً فرداً اکبر خان کا شکریہ ادا کیا اور اپنے کمروں کی طرف لوٹ گئے۔

"میں اتنے بڑے جناتی بیڈ روم میں اکیلی تو نہیں سو سکوں گی۔" ورا نے پہلے کمرے کے سامنے رکتے ہوئے کہا۔

"میں خانساماں کو بھیج دوں گا۔" سلطان شاہ نے سنجیدگی سے کہا۔ "وہ تمہیں بہت غور سے دیکھ رہا تھا۔ اچھا خاصا وجیہہ آدمی ہے۔ ایک آنکھ خراب نہ ہوتی تو کسی فلم میں بھی لیا جا سکتا تھا۔"

"یہ کیا بے ہودگی ہے۔" ورا تنک کر غرائی۔ "میں تمہارا منہ توڑ دوں گی۔"

"ذرا منہ توڑنا۔ میرے دو دانت پہلے ہی سے ہل رہے ہیں۔" سلطان شاہ کی زبان پھر چل پڑی تھی۔

"تم چپکے چپکے محراب خان سے کیا باتیں کر رہی تھیں؟" غزالہ نے شاید ورا اور سلطان شاہ کے درمیان جنگ بند کرانے کے خیال سے پوچھا مگر ورا اس سوال پر بھی بھڑک اٹھی۔

"میں تمہاری پابند نہیں ہوں۔ جو جی میں آیا کہہ رہی تھی۔ تم پوچھنے والی کون ہوتی ہو؟"

غزالہ کھلکھلا کر ہنس پڑی۔ "تم بلاوجہ مجھ سے الجھ رہی ہو۔ سلطان شاہ جب چاہتا ہے، نہایت آسانی کے ساتھ تمہیں چڑی سے اڑا دیتا ہے۔ اس وقت بھی تمہاری حالت کچھ ایسی ہی ہو رہی ہے۔"

باتیں کرتے ہوئے ہم چاروں اسی کمرے میں پہنچ گئے جہاں سے چائے پینے کے لیے گئے تھے۔

اس وسیع و عریض خوابگاہ میں بہت بڑے ڈبل بیڈ کے علاوہ دو صوفے اور ایک دیوان کی موجودگی میں ہم چاروں مزید بستر کے بغیر رات گزار سکتے تھے اس لیے میں نے مسہری ورا اور غزالہ کے لیے مخصوص کر دی۔

"اور تم؟" غزالہ نے مجھ سے پوچھا۔

"صوفے بہت آرام دہ اور لمبے ہیں۔ ہم دونوں ان پر سو جائیں گے۔"

"آج کوئی نہیں سوئے گا۔" ورا نے اپنے جوتے اتارتے ہوئے نادر شاہی حکم صادر کر دیا۔ "یہ پشاور میں ہم چاروں کی پہلی اور آخری رات ہے۔ یہ جاگ کر گزاری جائے گی۔ یہاں کا [illegible] ہمیں گے۔"

سلطان شاہ نے شہادت کی انگلی اپنے کان کے قریب لے جا کر گھمائی اور فریادی نظروں سے چھت کو تکنے لگا۔

"میں بہت تھکا ہوا ہوں۔ میرے سر پر چوٹ لگی ہوئی ہے۔ میں کچھ دیر تک غزالہ سے اپنا سر دبوا کر سونا چاہتا ہوں۔ تم شب بیداری کا شوق کراچی پہنچ کر پورا کر لینا۔" میں نے خوشامدانہ انداز میں کہا۔

"فکر نہ کرو۔" وہ میری بات سنی ان سنی کر کے بولی۔ "ابھی محراب خان میرے لیے ایک تحفہ لائے گا اور تم اپنے سر کی تکلیف کو بھول جاؤ گے۔ اب کوئی بھی مجھ سے زیادہ بحث نہیں کرے گا۔"

ورا کے اس اعلان پر غزالہ اور سلطان شاہ کی معنی خیز [illegible] اٹھیں۔

"کیا تم نے محراب خان سے شراب کی فرمائش کی ہے؟" میں نے ورا کو گھورا۔

وہ اثبات میں سر ہلا کر مسکرا دی۔ "اس نے برا نہیں مانا تو تم کو کیا اعتراض ہے؟"

"وہ ہمارے بارے میں کیا سوچے گا؟" میں نے ملامت بھرے لہجے میں کہا۔

"یہی کہ میں شرابی ہوں۔ وہ سوچا کرے۔ مجھے اس سے کون سی رشتے داری کرنی ہے؟"

"شاید تم اس سے سرگوشیوں میں اسی بارے میں بات کر رہی تھیں۔" سلطان شاہ بولا۔

"جی ہاں!" ورا زہریلے لہجے میں بولی۔ "دور سے بولتی تو شراب کا نام سن کر تمہاری گھگھی بندھ جاتی۔"

"خدا خیر کرے۔ ذکر کے بعد یہ عالم ہے تو پینے کے بعد تم کیا رنگ دکھاؤ گی؟" سلطان نے ترکی بہ ترکی جواب دیا۔

"تم سب خود غرض ہو۔" ورا غرائی۔ "ہر وقت اپنے کھانے پینے میں مگن رہتے ہو۔ ہمیں گالان سے نکلے تیسرا دن ہو رہا ہے لیکن کسی نے بھول کر بھی میری ضروریات کے بارے میں نہیں سوچا۔ اب میں نے اپنا بندوبست کر لیا تو سب کو برا لگ رہا ہے۔"

سب خاموش رہے۔ تیر کمان سے نکل چکا تھا اس لیے اس

بارے میں مزید بحث بے سود تھی۔
چند منٹ بعد ہی گیسٹ ہاؤس کا ایک ملازم اخبار میں لپٹی ہوئی بوتل لے آیا اور ربا کے حوالے کر کے بولا۔ "یہ بڑے صاحب نے بھیجی ہے۔ کسی اور چیز کی ضرورت ہو تو وہ بھی منگا سکتی ہے۔"
ربا نے اسی کے سامنے بوتل اخبار سے نکال لی۔ وہ بلیک لیبل کی میگنم سائز بوتل تھی۔
ربا کا چہرہ کھل اٹھا۔ اس نے اپنے بلاؤز کے گریبان میں سے دس ڈالر کا ایک نوٹ نکال کر اس کی طرف بڑھا دیا۔ وہ ہچکچایا تو ربا نے اسے ڈانٹ دیا۔ "یہ رکھو اور ایک گلاس کے ساتھ برف لے آؤ۔"
"بہت بہتر جی!" اس نے مسمسی آواز میں کہا اور ربا کے ہاتھ سے نوٹ لے کر فریج کی طرف بڑھ گیا۔
بیرا ایک گلاس اور آئس پاٹ کی ٹرے رکھ چکا تو ربا نے کامروز کی فرمائش کی اور بوتل کی سیل توڑ کر اپنے لیے گلاس تیار کرنے میں مصروف ہو گئی۔
"تنہا اکیلے ہی پوری بوتل ختم کرو گی؟" اسے منہمک پا کر میں نے دھیرے سے کہا۔
"ذرا ٹھہر رہی ہو تو اپنا گلاس بھی لے آؤ۔ پینے کے معاملے میں میں کھلے دسترخوان کی قائل ہوں۔"
اس بار غزالہ مجھے ملامت آمیز نظروں سے گھورنے لگی۔ وہ اپنی عادت سے مجبور تھی اور میں اپنی عادت کے سامنے بے بس تھا۔ شراب میسر نہ ملے تو مجھے اس کی پروا نہیں ہوتی تھی لیکن ایک بار بوتل سامنے آ جانے کے بعد اپنی بے مہار طلب پر قابو پانا دشوار ہو جاتا تھا۔
میں اپنے لیے گلاس لا کر ربا کے شغل میں شریک ہو گیا۔
کامروز آئے تو ہم چاروں نے قالین پر بیٹھک جمائی۔ غزالہ میرے سامنے بیٹھنے لگی تھی کہ ربا نے فوراً ہی اسے اپنی دائیں طرف سرکا دیا۔ "یہ پینے والوں اور نہ پینے والوں کا بیچ ہے اس لیے تم صوفی سلطان شاہ کے سامنے بیٹھو۔ میں اس کی خبر لوں گی۔"
"صرف ایک پرہیز سے کوئی صوفی نہیں ہو جاتا۔ بے تکی باتیں مت کیا کرو۔" سلطان شاہ چڑ کر بولا۔
"ایک نہیں تم تو کئی پرہیز کرتے ہو۔" ربا چھیڑتے ہوئے بولی۔ "ورنہ آج چار بچوں کے باپ ہوتے۔"
سلطان شاہ کا چہرہ سرخ ہو گیا لیکن وہ کچھ نہ کہہ سکا۔ بس ربا کو گھور کر رہ گیا۔

○○○

اگلا دن ائیر پورٹ پر ہی بسر ہو گیا۔ کراچی کے لیے دوپہر میں روانہ ہونے والی پرواز کے لیے ہم چاروں محراب خان کے ساتھ ائیر پورٹ پہنچے تو موسم خراب تھا۔ آسمان پر کالی گھٹائیں چھائی ہوئی تھیں اور پورا شہر تیز و تند ہواؤں کی زد میں آیا ہوا تھا۔
مجھے معلوم تھا کہ اسپیشل ٹاسک فورس والے عام مقامات پر اپنی شناخت ظاہر نہیں کرتے اس لیے جب محراب خان ہمیں باہر ہی سے الوداع کہہ کر رخصت ہوا تو مجھے کوئی حیرت نہیں ہوئی۔ اس وقت تک بورڈ پر یہی اطلاع لگی ہوئی تھی کہ کراچی جانے والی پرواز وقت پر روانہ ہونے والی ہے۔
ہم چیک ان کاؤنٹر سے بورڈنگ کارڈ لیتے اور سیکیورٹی کے مراحل سے گزرنے کے بعد روانگی کے لاؤنج میں پہنچے تو موسم کی خرابی کی وجہ سے پرواز کی روانگی میں ایک گھنٹے کی تاخیر کا اعلان نشر کیا جا رہا تھا۔
"یہاں تو ابتدا ہی غلط ہو گئی۔" ربا تمباکو نوشی والے حصے کی طرف بڑھتے ہوئے بڑبڑائی۔
"یہ تمہارے رات کے اعمال کا ثمر ہے۔" سلطان شاہ بولا۔
"دن میں رات کا سماں ہو رہا ہے۔ موسم کا یہی حال رہا تو شاید ہمیں رات تک یہیں انتظار کرنا پڑے گا۔"
"ایسی بدفال منہ سے نہ نکالو۔" ربا غرائی۔ "میرے ساتھ تمہیں بھی یہیں سڑنا پڑے گا۔"
"تم سڑو گی۔ میں ہمیشہ ہرا بھرا رہتا ہوں کیونکہ سڑی ہوئی چیزوں کے استعمال سے بچتا ہوں۔"
باہر اندھیرا پھیلا ہوا تھا۔ تیز ہوائیں چل رہی تھیں۔ پھر زبردست گھن گرج کے ساتھ تیز برسات شروع ہوئی اور مسافروں میں ہلکی سی تشویش پھیلنے لگی۔ لوگوں نے اپنی جگہوں سے اٹھ کر ٹہلنا شروع کر دیا تھا۔
پہلا گھنٹہ گزرنے سے ذرا پہلے مزید تاخیر کی نوید دی گئی۔ معمر نمازی اس طرف چل دیے جدھر نماز کا بندوبست تھا۔ بچے شیشے کی دیوار سے لگ کر تاریک رن وے پر پانی کی طوفانی یلغار سے محظوظ ہو رہے تھے۔ متعدد مسافر پبلک ٹیلی فون کے گرد جمع ہو گئے۔ لاؤنج کے کیفے ٹیریا کے کاؤنٹر سمیت دیگر حصے کی مصروفیات میں بھی یک بیک اضافہ ہو گیا۔ شاید لاؤنج میں اس وقت تک کئی پروازوں کے مسافر جمع ہو چکے تھے۔
تیسرے التوا کے اعلان کے بعد ائیر پورٹ سیکیورٹی فورس کے ایک اہل کار نے مجھے محراب خان کا پیغام دیا۔ وہ ہمیں واپس لے جانے کے لیے اس کے دفتر میں موجود تھا۔ میں اس اہل کار کے ساتھ لاؤنج کے اندرونی راستے سے رابطہ دفتر میں پہنچا تو محراب خان بے چینی سے میرا منتظر تھا۔
ہمارے لیے پشاور میں کوئی مصروفیت نہیں تھی اس لیے ایک بار ائیر پورٹ آنے کے بعد واپسی بے سود تھی۔ محراب خان معذرت خواہانہ انداز میں بار بار واپسی کے لیے اصرار کرتا رہا۔ لیکن میں نے اسے سمجھا بجھا کر رخصت کر دیا اور خود دوبارہ لاؤنج میں لوٹ آیا۔
"تم میری بات لکھ لو کہ ہم رات سے پہلے یہاں سے نہیں نکل

بھی ہیں گے۔" راؤسی پر دورانے سوچتے لہجے میں اطلاع دی۔ اس نے وہ فقرہ انگریزی میں ادا کیا تھا اس لیے اس کے آس پاس بیٹھے ہوئے بیشتر لوگ مسافر چونک کر اسے گھورنے لگے۔ اس نے اردو کا جملہ اگر ایسا ہوتا تو شاید سارے ہی مسافر اس کی جان کو آجاتے۔
"کیا تمہیں کچھ الہام ہوا ہے؟" میں نے چڑتے ہوئے لہجے میں پوچھا۔
"اس کالی زبان نے جو کچھ کہا ہے' وہ ہو کر رہے گا۔" وہ سلطان شاہ کی طرف اشارہ کرکے بولی۔
"آپس میں نہ لڑو۔" دردا کے قریب بیٹھے ہوئے ایک ادھیڑ عمر مسافر نے آپس کی اس چپقلش پر مصالحانہ انداز میں دخل اندازی کرتے ہوئے انگریزی میں کہا۔ "موسم پر کسی کا اختیار نہیں ہوتا۔ ہوٹل اپنے کمرے میں جاکر باہر رات ہو رہی ہے اور ران وے کی ساری روشنیاں جل اٹھی ہیں۔ ان لوگوں کو روانگی کا بندوبست کرنا چاہیے۔"
"ہم لڑ نہیں رہے۔ وقت گزاری کے لیے باتیں کر رہے ہیں' کوئی غلط فہمی ہوئی۔" دردا نے اپنی جھونک میں اسے وضاحت پیش کی اور وہ بے چارہ بوکھلا کر اپنی بغلیں جھانکنے لگا۔
ہم لوگ آپس میں نوک جھونک کرتے' کافی پیتے اور سگریٹ پھونکتے رہے اور وقت گزرتا رہا۔ میرے سامنے بیٹھے ہوئے چند مسافر اس بات پر بہت برہم تھے کہ سب کچھ واضح ہونے کے باوجود ائرلائن والے ایک ایک گھنٹہ کرکے پرواز کا وقت بڑھا رہے تھے۔ ان کا کہنا تھا کہ سفری ضوابط کے مطابق وہ کھلی مکاری تھی۔ اگر پرواز کی روانگی میں یک وقت در گھنٹے کی تاخیر کا اعلان کیا جاتا تو ائرلائن سارے متاثرہ مسافروں کو ہوٹل میں رہائش دینے کی پابند ہو جاتی۔ اس بھاری خرچ سے بچنے کے لیے ہر بار صرف ایک گھنٹے کی تاخیر کا اعلان کیا جا رہا تھا۔ دوسرے مسافر ایاٹا کی مقرر کردہ تاخیری مدت کو دو کے بجائے تین اور چار گھنٹے قرار دے رہے تھے۔
میں نے اندازہ لگایا کہ اول تو بیشتر لوگوں میں اپنے حقوق کا شعور نہیں تھا۔ جنہیں تھوڑی بہت شدبد تھی' وہ مزید معلومات کے حصول سے گھبراتے تھے۔ متعلقہ معلومات ادھوری ہونے کی وجہ سے ان میں اتنا حوصلہ نہیں تھا کہ مجاز حکام سے اپنے حق کے بارے میں ضابطے کی کوئی بات کر سکیں۔ یہی وجہ تھی کہ عوام سے تعلق رکھنے والے ہر شعبے میں لوگوں کو بھیڑ بکریوں کی طرح ہانکا جا رہا تھا۔ حقوق اور فرائض کے تعین کی ساری ذمے داری مجاز حکام نے سنبھالی ہوئی تھی۔
خدا خدا کرکے سات بجے برسات کا زور تھما۔ طوفانی ہوائیں اپنا رنگ جمانے کے بعد نامعلوم سمتوں میں نکل گئی تھیں البتہ ہلکی برسات کا سلسلہ جاری تھا کہ کراچی جانے والی پرواز کی روانگی کا اعلان ہوا اور طویل انتظار سے اکتائے ہوئے مسافروں نے بیک وقت اپنی جگہیں چھوڑ کر بورڈنگ گیٹ کے سامنے جمع ہونا شروع کر دیا۔
ہم چاروں اطمینان سے اپنی جگہ بیٹھے بھیڑ چھٹنے کا انتظار کرتے رہے۔ ہمیں معلوم تھا کہ ہمیں لیے بغیر طیارہ پرواز نہیں کرے گا اور ہمیں بہرحال میں وہی قریبی نشستیں دی جائیں گی جو محراب خان نے بطور خاص مخصوص کرائی تھیں۔
مسافر شیشے کی دیواروں کے درمیان بنے ہوئے دروازے سے باہر نکل کر بسوں میں سوار ہوتے رہے۔ دو بسوں کی روانگی کے بعد جب برائے نام مسافر باقی رہ گئے تو ہم چاروں بھی اٹھ کھڑے ہوئے۔
دروازے پر کھڑی ہوئی خوش شکل خاتون نے نہایت عجلت اور ترشروئی سے ہمارے ہاتھ سے بورڈنگ کارڈ جھپٹ کر پھاڑے اور بقیہ حصے ہمارے حوالے کر دیے اور ہم چند بوندوں میں سے گزر کر بس میں سوار ہو گئے۔
طیارہ لاؤنج سے خاصے فاصلے پر تھا۔ غنیمت یہ تھا کہ اس کے ساتھ برساتی سائبان والی سیڑھی لگی ہوئی تھی اور مسافر ران وے پر قطار لگانے کے بجائے' بس سے نکل کر براہ راست سیڑھی پر جا رہے تھے اور وہیں سیکیورٹی والے اپنے تو تڑی دیکھ بھال کر رہے تھے۔
ہم چاروں نہایت مہذب اور شائستہ انداز میں طیارے میں داخل ہوئے تو ایک خاتون نے تیکھی مسکراہٹ سے ہمارا استقبال کیا اور دونوں راہداریوں کی طرف ہاتھ اٹھا دیے۔
"ہماری نشستیں کدھر ہوں گی؟" میں نے اپنا بورڈنگ کارڈ اس خاتون کے سامنے لہراتے ہوئے پوچھا۔
"کہیں بھی بیٹھ جائیں۔" اس نے بے نیازی کے ساتھ جواب دیا۔
"کہیں بھی؟" میں نے احتجاج کیا۔ "ہم نے سفر کو خوشگوار بنانے کے لیے ایک ساتھ نشستیں لی تھیں۔۔۔"
اس ظالم خاتون نے مجھے اپنی بات مکمل کرنے کا موقع نہیں دیا اور خشک لہجے میں بولی۔ "راستہ نہ روکیں۔ دوسروں کو جانے دیں۔ جہاز بدل گیا ہے۔ بورڈنگ کارڈ پر پڑے ہوئے نمبر بیکار ہو چکے ہیں۔ آپ کو جہاں سیٹ خالی ملے بیٹھ جائیں ورنہ آپ کو سب سے پیچھے بیٹھنا پڑے گا۔"
"یہ تو بس سے بھی گیا گزرا سفر ہے۔" سلطان شاہ بڑبڑاتے ہوئے ایک راہداری میں گھس گیا۔
میں نے اس خاتون کے تیوروں سے اندازہ لگا لیا تھا کہ اس سے بحث بے سود تھی۔ بات بڑھ جانے کی صورت میں وہ کپتان سے امن و امان کے نام پر شکایت کرکے ہم چاروں کو آف لوڈ بھی کروا سکتی تھی۔
میں محراب خان کے محبت بھرے اصرار پر بھی ائرپورٹ سے واپس لوٹنے پر آمادہ نہیں ہوا تھا۔ بے سرو سامانی کے عالم میں اس

کے گیسٹ ہاؤس پر دستک دینے کا امکان نظر آنے ہی خوف زدہ ہو کر دیبا اور غزالہ کے پیچھے چل دیا۔ راہداری میں داخل ہونے پر ہر طرف سری سر نظر آئے۔ اگلی نشستیں بھر چکی تھیں۔

دوسرا افسوسناک منظر یہ دیکھا کہ جہاز کی تنگ راہداری میں دو عورتوں کو دیکھ کر جہاں بہت سے شریف مسافر اپنی نشستوں میں بالکل ہی سکڑ کر رہ گئے تھے' وہاں بعض بدباطن مردوں نے نشستوں پر تکلف کرتی الفور اپنی کہنیاں اس طرح نکال دی تھیں کہ ان سے ٹکرائے بغیر آگے بڑھ جانا امر محال تھا۔ یہ مشکل ان مقامات پر زیادہ واضح تھی جہاں کونے والی دونوں نشستوں پر عجیب فطرت مسافر' حسب توفیق اپنی کہنیاں پسارے بیٹھے ہوئے تھے۔

ہم چاروں کو ایک دوسرے سے کافی دور اور الگ الگ نشستیں ملیں۔ اپنی جگہ پر قابض ہونے کے بعد میں نے کھڑے کھڑے جائزہ لیا تو پتا چلا کہ دیبا اور غزالہ میری راہداری میں موجود تھیں۔ جب کہ سلطان کو دوسری راہداری میں جگہ ملی تھی اور سب ہی گردنیں اچکا اچکا کر ایک دوسرے کو دیکھنے کی کوششیں کر رہے تھے۔

دیبا بہت عیار اور بانونی عورت تھی۔ اسے دہری نشست پر جگہ ملی تھی۔ اس نے اپنے ساتھ بیٹھے ہوئے شخص کو نجانے کیا پٹی پڑھائی کہ چند لمحوں بعد وہ دونوں اٹھ کھڑے ہوئے۔ دیبا کے اٹھتے ہی چند کہنیاں نشستوں سے باہر رینگ آئیں لیکن دیبا نے وہیں سے غزالہ کو پکارا اور خود کھڑکی کے ساتھ والی نشست کے آگے کھڑی ہو گئی۔ اس کے ساتھ والا مرد غزالہ کی طرف آ رہا تھا۔ اس طرح دونوں عورتیں باسولت یکجا ہو گئیں۔

میں نے دیبا کی تقلید کرنے کے ارادے سے اپنا حوصلہ مجتمع کیا اور اپنے برابر میں بیٹھے ہوئے شریف آدمی سے کہا۔ "اگر آپ کو زحمت نہ ہو تو میرے ساتھی سے جگہ بدل لیں۔ وہ جہاز سے پہلی دفعہ سفر کر رہا ہے۔ اکیلا بیٹھا رہا تو سفر سے لطف اندوز ہونے کے بجائے بیمار رہے گا۔"

"کیوں؟ میں کیوں جگہ بدل لوں؟" اس شخص نے سلیس اردو لیکن جارحانہ لہجے میں سوال کیا۔ "یہ جہاز ہے۔ کوچ یا بس نہیں ہے جو میں اپنی جگہ بدلتا پھروں۔"

میرا جھوٹ رائگاں گیا۔ میں نے ایک گہرا سانس لے کر اپنی حفاظتی بیلٹ باندھ لی۔ بیلٹ باندھتے ہوئے میرے ذہن میں رسے کی باندھی ہوئی بادوری بیلٹ کا خیال آیا اور میں بے اختیار جھرجھری لے کر رہ گیا۔

آسمان پر کالی گھٹائیں ذرا بکھر چکی تھیں۔ ان کی جگہ سرمئی بادلوں کے پرے جہاز کی کھڑکیوں میں جھانکتے نظر آ رہے تھے۔ ایئرپورٹ کی ساری زرد' سرخ' سبز روشنیاں جل رہی تھیں۔ جہاز کے انجن چلائے جا چکے تھے۔ جہاز کا دروازہ بند کرنے اور آخری دیکھ بھال کی ہدایات کا اعلان ہوا اور جہاز نے رن وے پر رینگنا شروع کر دیا۔

جہاز کے مقررہ مقام پر پہنچنے تک حفاظتی تدابیر کا عملی مظاہرہ مکمل ہو چکا تھا۔ پائلٹ نے بیجنگ سسٹم پر مسافروں کو اپنی پیٹیاں سنبھالنے کی ہدایت کی اور پھر طیارہ کسی دیو پیکر عفریت کی طرح بجلی سی جھرجھری لے کر پوری قوت سے رن وے پر دوڑ پڑا۔ دیکھتے ہی دیکھتے اس نے زمین چھوڑ دی۔ شہر بس کچھ ہی دیر کے لیے نظر آیا پھر طیارہ بادلوں سے اوپر نکلتا چلا گیا۔ گہرے سیاہ اور سرمئی بادل ہمارے اور زمین کے درمیان آ گئے تھے۔

تمباکو نوشی کی ممانعت کے روشن نشانات بجھنے کے بعد ان نشستوں کا اعلان کیا گیا جہاں تمباکو نوشی کی اجازت تھی۔ میں نے اپنا سیٹ نمبر دیکھا اور مایوسی سے سر جھکا لیا۔ میری نشست جہاز کے ممنوعہ علاقے میں تھی۔

پرواز ہموار ہوتے ہی نشستوں کے بند کھٹا کھٹ کھلنے لگے اور ویران راہداریاں آباد نظر آنے لگیں۔ چند ثانیوں بعد سلطان شاہ بولایا ہوا میرے پاس آ پہنچا۔

"کیا بات ہے؟" میں نے اسے سر سے پیر تک گھورتے ہوئے سوال کیا۔

"میرے چاروں طرف لوگ سگریٹیں پھونک رہے ہیں۔" اس نے میری طرف جھک کر سرگوشی کی۔ "میرے برابر والے بڑے میاں نے تو بدبودار سگار سلگا لیا تھا۔ ایئر ہوسٹس نے بہت مشکل سے انہیں سمجھایا کہ جہاز میں پائپ اور سگار پینے پر پابندی ہے۔ اب وہ مسلسل سرکاری سگریٹیں پھونک رہے ہیں۔"

"سرکاری سگریٹیں؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔ "کیا مطلب ہے تمہارا؟"

"ان کے پاس صرف سگار تھے انہوں نے اس شرط پر اپنا سگار بجھایا کہ ہوسٹس انہیں سگریٹ لا کر دے۔"

"ٹھیک ہے" میں نے اطمینان سے اپنی جگہ چھوڑ دی۔ "تم یہاں بیٹھو۔ میں تمہاری جگہ پر چلا جاتا ہوں۔"

دیبا اور غزالہ نہایت اطمینان سے بیٹھی کھلنے میں باتیں کر رہی تھیں۔ میں نے ان کے پاس رک کر چند منٹ تک باتیں کیں پھر آگے سے گھوم کر سلطان شاہ کی جگہ پر جا بیٹھا۔ وہاں واقعی سب ہی تدیدوں کی طرح سگریٹیں پھونک رہے تھے۔ میں نے بھی اپنا پیکٹ نکالا اور تمباکو نوشوں کی صف میں شامل ہو گیا۔

ایک مرحلے پر مجھے ایسا محسوس ہوا جیسے ان نشستوں پر بیٹھے ہوئے لوگ اس خوف سے سگریٹیں پی رہے ہیں کہ کہیں اسموکنگ نشستوں پر بیٹھ کر سگریٹ نوشی نہ کرنے کے جرم میں انہیں اٹھا نہ دیا جائے۔

تھوڑی دیر بعد جہاز کا کچن کھل گیا۔ اشتہا انگیز خوشبوئیں کیبن میں چکرانے لگیں۔ ذرا سی دیر میں کھانوں سے لدی ہوئی ٹرالیاں حرکت میں آ چکی تھیں۔

اس دوران میں میرے برابر میں بیٹھے ہوئے بڑے میاں مفت کی سگریٹیں پھونک پھونک کر اکتا چکے تھے اور وقت گزاری کے لیے اونگھ رہے تھے۔ ان کے اونگھنے کا علم اس وقت ہوا' جب مجھے اپنی پسلیوں میں کسی نکیلی چیز کی چبھن کا احساس ہوا۔ میں نے بوکھلا کر چبھن کے مقام کا جائزہ لیا تو وہاں بڑے میاں کی کہنی کو موجود پایا جو اپنی جگہ سے سرکتے سرکتے میری پسلیوں پر آ رکی تھی۔ میں نے بڑے میاں کی طرف دیکھا تو وہ پوری محنت سے اونگھنے میں مصروف تھے۔

لمحہ بھر کے لیے مجھے خیال آیا کہ میری جگہ غزالہ ان صاحب کی ہم نشین ہوتی تو کہنی کے اس ناگہانی عذاب سے کس طرح عہدہ برآ ہوتی۔ مگر اگلے ہی لمحے میں نے اپنے اس خیال پر لاحول پڑھ لی۔ اللہ تعالیٰ اپنے نیک بندوں کو فضائی سفر میں ایسے ہر عذاب سے محفوظ رکھتا ہے۔ وہ کہنی میرے مقدر میں تھی اور میری ہی پسلیوں میں گھس رہی تھی۔

مسافروں کو کھانا تقسیم کرنے والی ٹرالی میرے قریب آئی تو میں فضائی میزبانوں کی پیشہ ورانہ مہارت اور تجربے کا قائل ہو گیا۔ وہ خاتون ہر میز سلیقے سے کھول کر کھانے کی ٹرے رکھتی آ رہی تھی۔ اس کے ملکوتی حسن اور قاتلانہ مسکراہٹ سے مرعوب ہو کر بہت سے مسافر اپنی میزیں خود کھول کر اس سے ٹرے لے چکے تھے۔ ایک آدھ مسافر اسے ایسی زخم آمیز نگاہوں سے دیکھ رہا تھا جیسے اسے اپنی جگہ پر آرام سے بٹھا کر وہ مشقت آمیز کام خود سرانجام دینا چاہتا ہو۔ غنیمت یہ ہوا کہ کسی نے اپنی ذاتی ہمدردی کو عملی جامہ پہنانے کی کوشش نہیں کی۔

ایئر ہوسٹس نے میرے برابر میں اونگھتے ہوئے بڑے میاں کو شرارت آمیز نظروں سے دیکھا۔ اس کے ہونٹوں پر سجی ہوئی کاروباری مسکراہٹ ذرا گہری ہو گئی۔ اس نے کلپ ہٹا کر ان کی میز کو دانستہ نیچے جھٹکا دیا۔ پرشور آواز سے میز کھلی تو بڑے میاں اپنی نشست پر اچھل پڑے۔ میری پسلیوں کو ان کی کہنی کے ناتیار باز سے فوری نجات مل گئی اور وہ ہڑبڑا کر سیدھے ہو کر بیٹھ گئے۔ ایئر ہوسٹس نے ان کی میز پر کھانے کی ٹرے رکھی تو وہ خفت آمیز انداز میں مسکرا رہے تھے۔

میں نے اس سے پہلے بے شمار فضائی سفر کیے تھے لیکن کبھی بھی اتنی گہری نظروں سے مسافروں اور عملے کی عادات کا مشاہدہ نہیں کیا تھا۔ اس روز مجھے ایئرپورٹ پر صبر آزما انتظار کی اذیت سے گزرنا پڑا تھا اس لیے میری سوچ ہی کچھ ناقدانہ ہو کر رہ گئی تھی۔ اس کا فائدہ یہ ہوا تھا کہ فضائی سفر کی بعض نئی باریکیاں میری نظروں میں آ گئی تھیں۔

بقیہ سفر کسی واقعے کے بغیر گزر گیا۔ جہاز وہی تھا' ہم سفر وہی تھے' ہم نشین وہی تھا اور پھر عملہ بھی وہی تھا۔ سفر کا ڈیڑھ گھنٹہ گزرنے تک میں ان سب کی تمام اضطراری عادات سے پوری طرح واقف ہو چکا تھا۔

کراچی پہنچنے کا اعلان سن کر میرے وجود میں خوشی کی ایک لہر سی دوڑ گئی۔

پشاور کے برخلاف کراچی میں مطلع صاف تھا۔ جہاز کافی بلندی پر پرواز کر رہا تھا لیکن بادل نہ ہونے کی وجہ سے دور دور تک پھیلے ہوئے شہر کی روشنیاں بالکل صاف نظر آ رہی تھیں۔

جہاز تیزی کے ساتھ اپنی بلندی کم کرنے لگا۔ بدلتے ہوئے زاویوں کے ساتھ' شہر کی روشنیاں واضح تر ہوتی جا رہی تھیں۔ حفاظتی بیلٹ باندھنے کی ہدایات جل اٹھیں۔ کچھ دیر بعد تمباکو نوشی کی ممانعت کی علامات روشن ہو گئیں اور ہمارا آہنی پرندہ اپنے انجنوں کی غضبناک طاقت کے ساتھ زمین کی طرف جھپٹنے لگا۔

لینڈنگ بہت سبک رہی۔ رفتار ٹوٹنے کے بعد جہاز مست خرامی کرتا ہوا' اپنی مقررہ جگہ پر جا کھڑا ہوا۔ مسافر اس سے پہلے ہی اپنی جگہیں چھوڑ کر اپنا سامان سمیٹتے ہوئے راہداریوں میں جمع ہو گئے تھے۔

ہم چاروں اپنی جگہوں پر بیٹھے رہے اور ہاتھ ہلا کر ایک دوسرے کو بیٹھے رہنے کے اشارے بھی کرتے رہے۔ میرے برابر والے بڑے میاں کو بہت عجلت تھی۔ شاید وہ جہاز سے سیڑھی لگنے سے پہلے باہر نکل جانا چاہتے تھے۔ انہوں نے اوپر کے خانے کے بجائے اگلی سیٹ کے نیچے سے اپنا وزنی تھیلا باہر گھسیٹا۔ اسے اوپر اٹھانے کی کوششوں میں انہوں نے میرے گھٹنے پر ایک شدید ضرب لگائی اور میرے اٹھتے اٹھتے' میرے اوپر سے کود کر راہداری میں نکل گئے۔

راہداری میں دوسروں کو دھکے دیے بغیر آگے بڑھنے کی کوئی گنجائش نہیں تھی لیکن بڑے میاں اپنی موذی تھیلے سے راستہ بناتے ہوئے آگے بڑھتے جا رہے تھے۔ لوگ برے برے منہ بنا کر انہیں گھور رہے تھے۔ کچھ لوگ زیر لب بڑبڑا بھی رہے تھے لیکن کسی میں اتنی جرأت نہیں تھی کہ ان کی جارحانہ پیش قدمی کو روک دیتا۔

ہم چاروں طیارے سے اتر کر لاؤنج کی طرف بڑھے تو اول خان سیڑھیوں پر ہی ہمارا منتظر تھا۔ مجھے دیکھتے ہی وہ والہانہ انداز میں مجھ سے بغل گیر ہو گیا۔ میں نے محسوس کیا کہ وہ کچھ جھک گیا تھا۔ اس نے کسی شفیق دوست کی طرح میرے رخساروں کو چوما اور پھر سلطان شاہ سے لپٹ گیا۔

وہ نہایت سلجھا ہوا اور وضع دار آدمی تھا۔ اس نے دور سے ہاتھ ملا کر اس کی پیشانی پر بوسہ دیا پھر غزالہ کے سر پر ہاتھ پھیر کر اس کی پیشانی کو بھی چوم لیا۔ اس کی گرم جوشی نے سب ہی کو آبدیدہ کر دیا تھا۔

"کہاں چلے گئے تھے تم لوگ۔ میری تو آنکھیں ترس گئیں۔ ایسا لگ رہا تھا جیسے میں اندر سے بالکل خالی ہو گیا ہوں۔" وہ بھرائی

ہوئی آواز میں بولے جا رہا تھا۔ اس کا چہرہ مسرت سے چمک رہا تھا لیکن آنکھیں نم تھیں۔ ہمارے پاس سے گزرنے والے مسافر اسے حیرت سے دیکھ رہے تھے۔ دراصل تجرا کے بیرون ملک کی پرواز تھی۔ لوگوں نے بین الاقوامی پروازوں پر بھی کسی کرنیل مرد کو اتنا جذباتی ہوتے نہ دیکھا ہوگا۔

ہمارے پاس کوئی سامان نہیں تھا اس لیے ہم سیدھے باہر نکلتے چلے گئے جہاں اول خان کی گاڑی موجود تھی۔

اول خان ہمیں اپنے گھر لے جانے پر مصر تھا لیکن میں کیا مالک ہم چاروں میں سے کوئی بھی کرنل نعمان میں پھنسنے کے لیے آمادہ نہیں تھا۔ یہ ایسی بات تھی جو میں اول خان سے نہیں کہہ سکتا تھا۔

جوں ہی گاڑی حرکت میں آئی مجھے اپنا جگری دوست جہانگیر یاد آ گیا جسے میں نے خاصے مشکل حالات میں چھوڑا تھا۔ اپنے اغوا سے پہلے میں نے نہایت صفائی سے اس کے گھر میں سیدا خلی کی زبان کال تھی۔ سردار اس قدر خطرناک بدمعاش تھا کہ مجھے اس کی طرف سے جوابی اقدام کی توقع تھی اور اسی خدشے کی وجہ سے جہانگیر کی بیوی نسلی کو لاہور روانہ کردیا تھا۔ جہانگیر پر میری وجہ سے کئی بار مصائب نازل ہو چکے تھے اور اس بار تو ایسا ظلم ہوا تھا کہ میں اس کے مسائل سلجھانے سے پہلے ہی اغوا کر لیا گیا تھا۔

”ہمیں گھر لے جانے کی ضد نہ کرو۔ مجھے اسی وقت جہانگیر کی خیر خبر لینی ہے۔ میرے اغوا سے پہلے وہ وحشت کے عالم میں رو رہا تھا۔ تمہارے گھر جانے کے بعد میں کچھ بھی نہیں کر سکوں گا۔“ میں نے اس سے کہا۔

”جیسی تمہاری مرضی۔“ وہ اداس ہو گیا۔ ”تم چاہو تو میں اسی وقت اپنا ایک موبائل اسکواڈ اس کے گھر بھیج سکتا ہوں۔ جب تم کھانے سے فارغ ہو کر ادھر چلے جانا۔“

”تم میری بات نہیں سمجھ رہے۔ طاقت سے ہر معاملہ نہیں سلجھتا۔ پہلے مجھے دیکھنا ہوگا کہ وہ کس حال میں ہے۔ اس کے بعد ہی میں فیصلہ کر سکوں گا کہ ہمیں کیا کرنا ہے۔ میں وعدہ کرتا ہوں کہ اس کی طرف سے مطمئن ہوتے ہی ہم سب تمہارے گھر پر دھاوا بولیں گے۔ فرزانہ تمہاری بیوی سے مل کر بہت خوش ہوگی۔“

وہ بہت مخلص اور سادہ لوح شخص تھا۔ میرے وعدے سے بہل گیا۔

”یہ تمہارا پکا وعدہ ہے نا!“

”بالکل پکا!“ میں نے اس کے ہاتھ پر ہاتھ مار کر کہا۔ ”اب تم ہمیں شرف آباد لے چلو۔“

اول خان اپنی گاڑی کی رفتار بڑھانے لگا۔ اس وقت شاہراہ فیصل پر شہر کی طرف جانے والا ٹریفک برائے نام رہ گیا تھا۔

تھوڑی دیر بعد ہم پانچوں احمقانہ انداز میں مقفل فلیٹ کے دروازے پر کھڑے ایک دوسرے کے منہ دیکھ رہے تھے کیونکہ ہم میں سے کسی کے پاس فلیٹ کی چابی نہیں تھی اور اس میں کسی کا قصور نہیں تھا۔ شاہد مرور یا محمود گل کے آدمیوں نے ہمیں جانوں فلیٹ سے نکال لے جانے کے بعد خود ہی دروازہ مقفل کر دیا تھا۔

ہماری آوازیں سن کر برابر والے فلیٹ سے ہمارا پڑوسی باہر نکل آیا۔ وہ مجھے پہچانتا تھا اور اس نے میری اچانک آمد پر خوشی کا اظہار کرتے ہوئے یہ شکوہ بھی کیا کہ میں کسی اطلاع کے بغیر اتنی لمبی مدت کے لیے فلیٹ سے غائب ہو گیا تھا۔ میں نے کسی قریبی رشتے دار کی ناگہانی علالت کا بہانہ کرتے ہوئے اسے اپنی مشکل سے آگاہ کیا تو وہ بے چارہ فوراً ہی اپنے گھر سے پرانی چابیوں کا گچھا لے آیا۔

سلطان شاہ قفل پر وہ چابیاں آزمانے لگا مگر میں جانتا تھا کہ اس کی کوششیں بے سود تھیں۔ میں ایک تار کی مدد سے پلک جھپکتے میں دروازہ کھول سکتا تھا۔

پڑوسی میری فرمائش پر تار بھی لے آیا۔ میرے اشارے پر اول خان نے اسے باتوں میں لگایا اور میں نے چند سیکنڈ کا رقصہ کر تالا کھول ڈالا۔

دروازہ کھلتے ہی سیلن زدہ تیز بھبکوں نے ہمارا استقبال کیا۔ گھر میں ہر طرف گرد و غبار کی تہیں جمی ہوئی تھیں۔ کوئی سامان بکھرا پڑا تھا۔ ہر چیز اسی حالت میں تھی جس میں چھوڑی گئی تھی۔

پڑوسی اپنے فلیٹ میں لوٹ گیا۔ عورتیں ڈرائنگ روم میں بیٹھنے کی جگہ صاف کرنے میں مصروف ہو گئیں اور میں اپنے کمرے میں جا گھسا۔ دراز کھولتے ہی پر ہم گن دیکھتے ہی مجھے اطمینان ہو گیا کہ سردار یا محمود گل کے آدمیوں نے ہمیں اغوا کرتے ہوئے فلیٹ کی کسی اور چیز کو نہیں چھیڑا تھا۔ ہر چیز جوں کی توں موجود تھی۔ میں نے اسے جیب میں ڈال لیا۔

ہم گن کی طرف سے مطمئن ہو کر میں ڈرائنگ روم میں آیا تو فون بھی کام کر رہا تھا اور سلطان شاہ جہانگیر کے گھر کا نمبر ملانے میں مصروف تھا۔

نمبر ملانے کے بعد سلطان شاہ رابطہ ہونے کا انتظار کرتا رہا۔ لائن ملتے ہی اس نے ہیلو کہا پھر برا سا منہ بنا کر کریڈل دبا دیا اور دوبارہ نمبر ملانے میں مصروف ہو گیا جب دوسری بار بھی اس نے اسی انداز میں ہیلو کہہ کر فون بند کیا۔ تو میں چونک پڑا۔

”تم بار بار ہیلو کہہ کر فون بند کیوں کر رہے ہو؟“ میں نے اسے تیسری کوشش سے روک کر پوچھا۔

”غلط نمبر مل رہا ہے۔“ وہ میری طرف دیکھے بغیر منہ بنا کر بولا۔

”تمہیں کیسے معلوم کہ غلط نمبر مل رہا ہے؟“ میں نے سوال کیا۔ اس بار اول خان کے بھی کان کھڑے ہو گئے اور وہ ہم دونوں کے قریب آ کھڑا ہوا۔

”ادھر سے کوئی عجیب سی انگریزی بول رہا ہے۔ ظاہر ہے کہ وہ جہانگیر کا نمبر نہیں ہو سکتا۔“

”پھر بھی تمہیں نمبر پوچھ لینا چاہیے تھا۔“ میں نے اس کے

ہاتھ سے ریسیور لے کر کہا۔ "اب ملاؤ میں دیکھتا ہوں کہ کہیں تم غلطی تو نہیں کر رہے۔"

میری یادداشت کے مطابق اس نے بالکل صحیح نمبر ملایا تھا۔ اس بار گھنٹی بجتے ہی ریسیور اٹھا لیا گیا اور میرے کانوں میں جیلو کی مانوس سی آواز آئی جس پر میری چھٹی حس پھڑک اٹھی۔

"فون جہانگیر کو دے دو۔" میں نے دانستہ اردو میں کہا تاکہ دوسری طرف والے کا ردعمل معلوم کر سکوں۔

"انگریزی میں بتاؤ کہ تم کون ہو اور کیا چاہتے ہو؟" دوسری طرف سے درشت لہجے میں کہا گیا۔ اس کا انگریزی تلفظ سنتے ہی سناٹے میں آ گیا۔ بولنے والے کا لب و لہجہ مشرقِ بعید کے باشندوں جیسا تھا۔

"کیا یہ جہانگیر کا گھر ہے؟" میں آنکھوں ہی آنکھوں میں اول خان کو ہوشیار کرتے ہوئے انگریزی میں پوچھا۔

"ہاں" وہ میرا مالک ہے۔ تم کون ہو؟" دوسری طرف سے بلا توقف جواب آیا۔

"میرا نام سلطان شاہ ہے۔ جہانگیر کو فون پر بلا دو۔" میں حیران تھا کہ جہانگیر کو اچانک ہی چینی نژاد انگریزی داں ملازم رکھنے کی کیا ضرورت پیش آ گئی تھی؟ میرے خیال کے مطابق اس انتخاب کا ایک ہی سبب ہو سکتا تھا کہ اس نے خود کو درپیش خطرات کے سدباب کے لیے مقامیوں پر انحصار کرنے کے بجائے کسی خونخوار غیر ملکی باڈی گارڈ کو ملازم رکھ لیا تھا۔

"تم کہاں غائب ہو؟" فون پر اچانک ہی جہانگیر کی آواز گونجنے لگی۔ حیرت ناک بات یہ تھی کہ وہ مجھ پر انگریزی میں گرج رہا تھا۔ "میں تمہارے فلیٹ پر سیکڑوں مرتبہ فون کر چکا ہوں لیکن وہاں سے کوئی جواب نہیں ملتا۔ تمہارے ساتھ ذکی بھی لاپتا ہے۔ اسے تلاش کر کے میرے پاس بھیجو۔ مجھے اس سے بہت ضروری کام ہے۔"

اس کی گفتگو عجیب اور بے ربط تھی جیسے وہ کسی اور کے دباؤ میں بول رہا ہو۔ وہ گنتی کے ان لوگوں میں سے تھا جو انگریزی زبان پر خاصا عبور رکھنے کے باوجود ہر موقع پر اردو بولنے کو ترجیح دیتے ہیں لیکن اس وقت وہ انگریزی بانگ رہا تھا۔ غالباً اس کے ساتھ کوئی بڑا چکر چل پڑا تھا۔ میں نے اس سے خود کو چھپائے رکھنے کا فیصلہ کر لیا۔

مجھے پورا یقین تھا کہ اس وقت جہانگیر کا نام نہاد ملازم بھی اس کے قریب ہی موجود ہو گا اور وہ اس اضطراری ردعمل کو بھانپ لے گا جو میری آواز سنتے ہی جہانگیر پر ہو گا۔ میرے ذہن میں شبہ سر ابھارنے لگا کہ شاید مکاؤ سے آنے والے بدمعاشوں نے میری تلاش میں ناکام ہونے کے بعد جہانگیر پر ہاتھ ڈال دیا ہے۔

"تم زندگی بھر اردو بولتے رہے ہو لیکن آج انگریزی کیسے بول رہے ہو؟" میں نے سلطان شاہ جیسی آواز بنا کر اردو میں پوچھا۔

"ذکی نے مجھے مشکلات میں ڈال دیا ہے۔ میری زندگی کو جہنم بنا دیا ہے۔" وہ بدستور انگریزی ہی بولتا رہا۔ "میں اب اس ملک میں نہیں رہ سکتا۔ میں اپنا سارا سرمایہ سمیٹ کر جلد ہی امریکا چلا جاؤں گا اسی لیے میں آج کل اپنے نوکروں سے بھی انگریزی بولنے کی مشق کر رہا ہوں۔"

"انگریزی سیکھنے کا شوق ہے تو کوئی انگریز ملازم رکھا تھا۔ معلوم ہوتا ہے کہ تم نے کوئی چینی یا تھائی ملازم رکھ لیا ہے۔"

"تم ذکی کے دوست ہو اس لیے میں تمہارا لحاظ کرتا ہوں۔" جہانگیر کی آواز ابھری۔ "تمہیں میرے ذاتی معاملات میں دخل دینے کا کوئی حق نہیں ہے۔ میں جسے چاہوں ملازم رکھ سکتا ہوں۔"

تمہارے اس ملازم کا نام کیا ہے؟" میں نے اسی بدلی ہوئی آواز میں پوچھا۔

"مسٹر لی وانگ!" وہ احترام سے بولا۔ "یہ مارشل آرٹس کا بہت بڑا ماہر ہے۔ ایک سیکنڈ میں آدمی کے کولہے کی ہڈی اتار کر اسے معذور اور مفلوج کر دیتا ہے اور جب چاہتا ہے اتری ہوئی ہڈی کو واپس بٹھا دیتا ہے۔"

"میں اب جو کچھ کہوں اس پر چونکنے یا خوش ہونے کی ضرورت نہیں ورنہ یہ لی وانگ تمہارے کولہے کی ہڈی بھی اتار دے گا۔" میں نے بدلی ہوئی آواز میں کہا۔

"میں اپنے نفع نقصان کو خوب سمجھتا ہوں۔ تمہیں جو کہنا ہے کہہ ڈالو مگر یہ سن لو کہ میں مسٹر لی وانگ کو نوکری سے ہرگز نہیں نکالوں گا۔ تمہیں میرے گھر آنا ہے تو آؤ نہیں آنا تو جہنم میں جاؤ۔" جہانگیر نے گول مول انگریزی میں میری بات کا جواب دے دیا۔

"ابے انگریز کے بچے! میں ذکی بول رہا ہوں۔" میں نے اپنی اصل آواز میں کہا۔ "طویل قید و بند کی صعوبتیں کاٹنے کے بعد ابھی ابھی کراچی پہنچا ہوں اور آتے ہی تمہیں فون کر رہا ہوں۔"

وہی ہوا جس کا مجھے خدشہ تھا۔ جہانگیر میری آواز سنتے ہی بے قابو ہو گیا اور اردو میں پھٹ پڑا۔ "وہاں کیا کر رہے ہو۔ یہاں آؤ۔ ان حرامزادوں نے میری زندگی اجیرن کر دی ہے...." اچانک لائن بے جان ہو گئی۔ اس کی بوکھلاہٹ آواز بند ہو چکی تھی۔

میں نے ریسیور کریڈل پر ڈال دیا اور اول خان کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے بولا۔ "اس کے بارے میں میری چھٹی حس صحیح سمت میں کام کر رہی تھی۔ غالباً ڈون کوانگ فو کے آدمی اس کے سر پر مسلط ہو گئے ہیں۔ اس نے جوں ہی اردو میں اپنی پتا سنانی شروع کی' یک لخت فون بند کر دیا گیا۔"

"تو... اسی کی طرف چلتے ہیں۔" اول خان نے مضطربانہ لہجے میں کہا۔

"ہتھیار لے لو۔" میں نے ورا سے کہا پھر سلطان شاہ سے مخاطب ہو گیا۔ "تم فرزانہ کے ساتھ یہیں رہو گے تاکہ فون وصول

کر سکو۔ یہ یاد رکھنا کہ میں بدستور رابطے میں ہوں۔ فلیٹ کے قرب و جوار میں کوئی بھی مشتبہ قسم کا رنگ ڈھنگ نظر آئے تو اس سے دور رہنا۔ باہر کی دیکھ بھال کے لیے ایس ٹی ایف کے دو گارڈز آجائیں گے۔"

میری بات مکمل ہونے سے پہلے ہی اول خان نے فون ملانا شروع کر دیا۔

سلسلہ مل جانے پر اس نے اپنے کسی ماتحت کو ایک گاڑی میں چار مسلح محافظ فلیٹ کی طرف اور دوسری گاڑی میں چھ گارڈز کو جہانگیر کے گھر کی طرف بھیجنے کی ہدایات دے کر فون بند کر دیا۔

اسی اثنا میں ویرا اندر سے ایک پستول کے ساتھ تین بھرے ہوئے میگزین لے آئی تھی۔

"یہ سلطان شاہ کو دے دو۔" اول خان نے ویرا سے کہا۔ "میری گاڑی میں کافی اسلحہ موجود ہے۔ مجھے افسوس ہے کہ تم لوگوں کو یہاں آتے ہی مشکلات کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے۔"

"مشکلات ہمیں نہیں، جہانگیر کو درپیش ہیں۔" میں نے افسردہ لہجے میں کہا۔ "میرے لیے اذیت کی بات یہ ہے کہ وہ یہ سارے مصائب میری وجہ سے جھیل رہا ہے۔"

"دیر نہ کرو۔ ہم راستے میں بھی باتیں کر سکتے ہیں۔" اول خان نے مجھے ٹوکا۔

ہم تینوں نیچے آ گئے۔ اول خان نے ڈرائیونگ سیٹ کے نیچے سے دو بھرے ہوئے پستول نکال کر ہمارے حوالے کر دیے۔ پچھلے پائیدان کے نیچے ایک کلاشنکوف موجود تھی، وہ بھی نکال لی گئی۔

میں دھیرے دھیرے اپنی اور جہانگیر کی گفتگو دہرانے لگا جس کا آخری حصہ بہت تکلیف دہ تھا۔

"یہ میرا قصور ہے۔" اول خان خود کلامی کے انداز میں بڑبڑایا۔ "تم غائب تھے تو مجھے اس سے رجوع کرنا چاہیے تھا۔ اس کے بارے میں نہ سہی، تمہاری خیریت کے لیے بھی وہ رابطہ ضروری تھا۔ اس سے بات ہوتی تو وہ خود ہی اپنی تمام مشکلات بیان کرتا چلا جاتا اور میں ان کے سدباب کے لیے اپنی کوششوں کا سلسلہ شروع کر دیتا۔"

"قصور میرا ہو یا تمہارا، جو ہونا تھا وہ ہو چکا۔ میرا خیال ہے کہ ہمیں جہانگیر کے گھر جا کر مایوسی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ وہ دونوں اتنے چالاک ہیں کہ وجے بھی ان کے عزائم کے بارے میں بہت زیادہ نہیں جان سکا تھا۔ مجھے ڈر ہے کہ میرے فون کے بعد وہ جہانگیر سمیت وہاں سے نکل گئے ہوں گے۔"

"نکل بھی گئے تو کہاں جائیں گے؟" ویرا نے کہا۔ "اہم ترین نکتہ یہ ہے کہ جہانگیر ان کا اصل شکار نہیں ہے، وہ اسے چارے کے طور پر استعمال کر رہے ہیں اور اس کے ذریعے تمہیں گھیرنا چاہتے ہیں۔ جب تک وہ تمہیں نہیں پکڑ لیتے، کراچی سے باہر نہیں جائیں گے۔"

ہم تھوڑی ہی دیر میں جہانگیر کے گھر پہنچ گئے۔ پھاٹک بند تھا اور احاطے میں اندھیرے کے ساتھ ویرانی کا راج محسوس ہو رہا تھا۔ اول خان نے پھاٹک پر گاڑی کے ہیڈ لیمپس تیز کر کے ایک لمبا ہارن بجایا تو اندر تحریک سی پیدا ہوئی پھر جہانگیر کا بابا چوکیدار ذیلی کھڑکی کھول کر باہر آ گیا۔ اس کے سن رسیدہ چہرے سے خوف جھلک رہا تھا۔

"وہ بدمعاش صاحب کو پھر کہیں لے گئے۔" مجھے پہچانتے ہی اس کی زبان چل پڑی۔ "وہ صاحب کو ایسی اذیتیں دیتے ہیں کہ ان کی چیخوں سے دل دہلنے لگتا ہے۔ کبھی صاحب چلتے چلتے درد سے معذور ہو جاتے ہیں اور جب وہ بدمعاش خوش ہوں تو صاحب اپنا بلکہ ان دونوں کا کام بھی خود کرتے ہیں۔ انھیں چلتے پھرتے دیکھ کر یقین نہیں آتا کہ کسی کسی وقت وہ زمین یا قالین پر پڑے درد سے چلاتے رہتے ہوں گے۔"

"گھبراؤ نہیں، گاڑی میں آجاؤ۔" میں نے جھک کر پچھلا دروازہ کھولتے ہوئے کہا۔ "اور آرام سے بتاؤ کہ تم کن بدمعاشوں کا ذکر کر رہے ہو اور وہ کہاں سے آئے ہیں؟"

وہ مجھے سیکڑوں دعائیں دیتا ہوا پچھلی سیٹ پر ویرا کے ساتھ بیٹھ گیا اور رک رک کر بتانے لگا۔ "وہ کچھ دن پہلے ملاقات کو آئے تھے پھر گھر میں ایسے جمے کہ نکلنے کا نام ہی نہیں لیتے۔ باری باری باہر جاتے ہیں اور ان میں سے ایک نہ ایک ہر وقت صاحب کے سر پر سوار رہتا ہے۔"

"گھر کے دوسرے ملازم کہاں ہوتے ہیں؟" میں نے اپنے اشتعال کو ضبط کرتے ہوئے پوچھا۔

"کیسے ملازم؟ انھوں نے آتے ہی سب کو نکال دیا۔ میرے علاوہ پورے گھر میں کوئی اور نہیں ہے۔ وہ یہاں رات گزارتے ہیں، صبح لنگوٹیاں باندھ کر لان پر عجیب سی اچھل کود کرتے ہیں پھر اندر چلے جاتے ہیں۔"

"ان کے حلیے کیا ہیں؟"

"دونوں دوہرے جسم کے ناٹے چینی معلوم ہوتے ہیں۔ صورتیں بھی ایک جیسی ہیں۔ دونوں کی پہچان کے لیے میں نے ایک نشانی ڈھونڈ لی ہے کہ ان میں سے ایک کے داہنے کان کا نچلا حصہ غائب ہے۔"

"وہ صاحب کو پہلے بھی باہر لے جاتے رہے ہیں؟" میں نے سوال کیا۔

"ہاں۔ شروع میں ایک دن لے گئے تھے۔ واپسی پر صاحب کی حالت بہت خراب تھی۔ وہ اپنے پیروں پر کھڑے بھی نہیں ہو سکتے تھے۔ وہ دونوں انھیں اٹھا کر اندر لے گئے تھے۔ اسی دن سے صاحب پر دورے پڑنے لگے۔ کبھی وہ معذور ہو جاتے ہیں اور کبھی بالکل ٹھیک ہو جاتے ہیں۔"

"تمہیں کس نے بتایا کہ صاحب کو دورے پڑنے لگے ہیں؟" اس بار ویرا نے پوچھا۔

چینیوں نے بتایا تھا۔ وہ بھی اشاروں سے مجھ سے باتیں لیتے تھے۔"

"آج وہ جہانگیر کو کس حالت میں اپنے ساتھ لے گئے ہیں؟" نے سوال کیا۔

"صاحب خود چل کر گئے ہیں لیکن وہ کہیں جانے کے لیے تیار نہ تھے۔ دونوں بدمعاش انہیں مار مار کر اپنے ساتھ لے گئے ہیں۔ پتا نہیں انہوں نے ہمارے مالک کا کیا حشر کیا ہوگا۔" اس کی آواز روہانسی ہو گئی۔

"وہ کس گاڑی میں گئے تھے؟"

"صاحب کی نئی اکارڈ تھی۔ آج کل وہ چینیوں کے پاس ہی تھی۔"

"پچھلی بار جب وہ جہانگیر کو باہر لے گئے تھے تو کتنی دیر میں لوٹے تھے؟"

"صبح جا کر شام کو آئے تھے۔ اس روز بھی صاحب کی تکلیف دیکھ کر برا حال تھا۔"

"وہ واقعی بہت چالاک معلوم ہوتے ہیں۔" ارل خان پُر خیال لہجے میں بولا۔ "جب تک کوئی خطرہ نہیں تھا، یہاں رہ رہے تھے۔"

آج جہانگیر نے فون پر اردو میں بات کی تو وہ خطرہ بھانپ کر یہاں سے فرار ہو گئے۔ میرا خیال ہے کہ اب وہ ادھر واپس نہیں آئیں گے۔"

اسی وقت اسپیشل ٹاسک فورس کے کمانڈوز کی گاڑی بھی پہنچی۔ ارل خان نے چوکیدار کو پھاٹک کھولنے کی ہدایت کی اور دونوں گاڑیاں اندر پورچ میں کھڑی کر دی گئیں۔ اندر پہنچنے کے بعد سب لوگ گاڑیوں سے نیچے اتر آئے۔ چوکیدار نے برآمدے اور ان کے اس حصے کی بتیاں روشن کر دی تھیں۔

ارل خان اپنے آدمیوں کو مکان کے اندرونی حصوں کی دیکھ بھال اور باہر کی نگرانی کے بارے میں ہدایات دینے لگا۔ میں اور برا کے سامنے برآمدے میں پڑی ہوئی کرسیوں پر جا بیٹھا۔

"اس بار جہانگیر کے ساتھ سنگین معاملہ نظر آ رہا ہے۔ مکاؤ میں رہنے والے چینی نظر آ بہت بدمعاش اور سفاک ہوتے ہیں۔ مجھے ڈر ہے کہ کہیں وہ جہانگیر کو عمر بھر کے لیے معذور نہ کر دیں۔" برا بولی۔

"مشکل یہ ہے کہ ہمارے پاس ان کا کوئی سراغ نہیں ہے۔" میں نے پُر تشویش لہجے میں کہا۔ "میرا اندازہ ہے کہ جرائم پیشہ لوگوں کی طرف سے مایوس ہو کر انہوں نے جہانگیر کا رخ کیا ہوگا۔ اب ادھر سے بھی ان کا کوئی نام و نشان ملنے کی امید نہیں ہے۔"

"تلاش مشکل ضرور ثابت ہو سکتی ہے لیکن ناممکن نہیں۔ جب وہ چینی ایک مقامی قیدی کے ساتھ آسانی سے کہیں روپوش نہیں ہو سکتے۔ محنت کی جائے تو ہم ان کے ٹھکانے تک پہنچ سکتے ہیں۔"

جائے۔"

وہ کمانڈوز برآمدے سے گزر کر مکان میں داخل ہو گئے۔ ارل خان اپنے دوسرے آدمیوں کو ہدایات دے کر ہمارے پاس آ بیٹھا اور بولا۔ "یہاں میدان صاف ہے۔ اب کدھر کا رخ اختیار کیا جائے؟"

"کل رات تم نے اپنے نمبر لگانے کا وعدہ کیا تھا۔" میں نے اسے یاد دلایا۔ "ان مشتبہ چینیوں کے بارے میں انہوں نے کیا اطلاعات جمع کی ہیں؟"

"ابھی تک ہر طرف خاموشی ہے۔ انتہا یہ ہے کہ امیگریشن کے ریکارڈ سے بھی ان کی آمد کا کوئی سراغ نہیں مل رہا۔ پچھلے دو ماہ میں مکاؤ کے صرف تین شہری کراچی آئے ہیں اور وہ تینوں جانے پہچانے معززین تھے۔"

"اس سے ایک ہی نتیجہ نکلتا ہے کہ انہوں نے چین یا ہانگ کانگ کے جعلی پاسپورٹوں پر سفر کیا ہوگا۔" برا نے فوراً ہی اپنی رائے پیش کر دی جو بہت زیادہ قرین قیاس معلوم ہوتی تھی۔

"ہو سکتا ہے کہ اندر کی تلاشی سے کوئی کارآمد سراغ مل سکے۔ میرا خیال ہے کہ ہم تینوں کو بھی اندر چلنا چاہیے۔" ارل خان نے کہتے ہوئے اپنی کرسی چھوڑ دی۔

جہانگیر کے ڈرائنگ روم میں داخل ہوتے ہی مجھے ذہنی جھٹکے کا سامنا کرنا پڑا۔ وہ آرائشی اشیاء کا شوقین اور صفائی کا دلدادہ تھا لیکن اس وقت ڈرائنگ روم کباڑ خانے کی صورت میں بکھرا ہوا تھا۔ ہر ایش ٹرے جلی ہوئی سگریٹوں اور راکھ سے بھری ہوئی تھی۔ بیش قیمت قالینوں پر شراب کی خالی بوتلیں، سگریٹ کے متعدد خالی پیکٹ بکھرے ہوئے تھے۔ فرنیچر پر گرد و غبار جما ہوا تھا۔ شیشے کی کئی آرائشی اشیاء ٹوٹ کر بکھری ہوئی تھیں۔ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے نیچے بازاروں کی کوئی ٹولی یہاں رہ کر چوکڑی مچانے کے بعد اچانک نکل بھاگی ہو۔

چینی بدمعاش شاہانہ مزاج رکھتے تھے اور اپنی خرمستیوں میں مصروف رہتے تھے۔ جہانگیر کو نقل و حرکت کی آزادی نہیں تھی۔ ملازموں کو نکالا جا چکا تھا۔ ان حالات میں گھر کا وہی حشر ہو سکتا تھا جو نظر آ رہا تھا۔

ڈرائنگ روم سے نکل کر ہم ملحق کے کھلے ہوئے بیڈ روم کی طرف جا رہے تھے کہ اچانک اندر سے بے ساختہ چیخیں سنائی دیں اور ہم تینوں برق رفتاری سے اسی سمت میں دوڑ پڑے۔

وہ چیخیں واضح طور پر اسپیشل ٹاسک فورس کے ان کمانڈوز کی تھیں جو ہم سے پہلے گھر میں داخل ہوئے تھے۔

چیخیں سنتے ہی ہم تینوں نے بیک وقت ریوالور نکال لیے تھے لیکن اس وقت مجھے اندازہ ہوا کہ ہم تینوں میں برا سب سے زیادہ سبک رفتار تھی۔ وہ مجھے اور ارل خان کو پیچھے چھوڑ کر سب سے پہلے ان

دو کمانڈوز تک پہنچ گئی تھی جو مکان کے دالان نما عقبی حصے میں سفید فرش پر پڑے ہوئے تھے۔ ان میں سے ایک بالکل بے حس و حرکت ہو چکا تھا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے اس کی روح قفس عنصری سے پرواز کر چکی ہو۔ دوسرا کمانڈو اپنا پیٹ تھامے کسی چھری کی طرح فرش پر تڑپتے ہوئے چیخ رہا تھا۔ ویرا نے اسے شانوں سے تھام کر اپنی گرفت میں لے لیا اور وہیں فرش پر بیٹھ گئی۔

میں نے قریب پہنچ کر دیکھا کہ اس کمانڈو نے ویرا کو پہچان کر اپنے اضطراری ردعمل پر قابو پانے کی پوری کوشش کی تھی لیکن اس کے چہرے اور آنکھوں سے شدید کرب کا اظہار ہو رہا تھا۔

"کیا بات ہے؟ تم اتنی بری طرح کیوں چیخ رہے ہو؟" اوّل خان نے اس کے سر پر سوار ہو کر غراتے ہوئے سوال کیا۔ وہاں کسی حریف کے موجود نہ ہونے کے باوجود اپنے آدمیوں کی بے بسی دیکھ کر اوّل خان یک بیک مشتعل ہو گیا تھا۔

میں نے ان لمحات میں قرب و جوار کا جائزہ لے ڈالا۔ ہمارے سامنے ہی ایک کمرا موجود تھا جس کا دروازہ نیم وا تھا اور اس سے آگے کمرا اندھیرا چھایا ہوا تھا۔ ہم لوگ اس وقت کمرے سے ملحقہ عقبی دالان میں موجود تھے۔ دالان کو احاطے سے جدا کرنے والی آہنی گرل میں لگا ہوا دروازہ کھلا ہوا تھا۔ شاید اس تاریک کمرے میں کوئی شخص چھپا ہوا تھا جو دروازہ کھلتے ہی اچانک باہر نکل کر فوری طور پر کمانڈوز پر حملہ آور ہوا اور آناً فاناً انہیں زیر کرکے گرل والے دروازے کے ذریعے فرار ہو گیا۔

"سس۔۔۔ سر!" وہ کربناک آواز میں بدقت تمام بولنے میں کامیاب ہوا۔ "وہ اکیلا تھا لیکن حد سے زیادہ پھرتیلا اور بے خوف تھا۔ وہ۔۔۔ وہ تاریک کمرے میں سے اڑتا ہوا باہر آیا۔ اس کی ایک لات شاہد کے سر پر پڑی اور وہ چیت سے نیچے گر کر بے ہوش ہو گیا۔ دوسری لات میری ناف سے نیچے لگی اور میں ابھی تک سخت اذیت میں ہوں۔ درد کی لہریں میرے وجود کو کھینچے رہے رہی ہیں۔۔۔ مم۔۔۔ مجھے معلوم ہے کہ چوٹ مہلک نہیں ہے۔۔۔ لل۔۔۔ لیکن درد کی شدت نے مجھے موت یاد دلا دی ہے۔ وہ خبیث ایک چھلاوا تھا۔ وہ تاریکی میں سے نمودار ہوا اور ہم دونوں کو ڈھیر کرتا ہوا گرل سے باہر نکل گیا۔ ہمیں اس کے خلاف کچھ کرنے یا سوچنے کا موقع ہی نہیں مل سکا۔ وہ اپنے کام میں انتہائی ماہر اور تربیت یافتہ معلوم ہوتا تھا۔ آپ یقین کریں، سر! کہ اس صورت حال میں ہماری کوتاہی کے بجائے اس کی مہارت اور پھرتی کا دخل ہے۔ اس نے پہل کی کامیاب ہوا اور غائب ہو گیا۔"

وہ اوّل خان کی موجودگی کا لحاظ کرکے بدقت تمام فرش سے اٹھ کھڑا ہوا لیکن تکلیف کی وجہ سے پوری طرح سیدھا نہ ہو سکا۔

اس کے چہرے پر پسینے کے قطرے چمک رہے تھے اور آنکھوں سے اندرونی اذیت کا اظہار ہو رہا تھا۔

اسی اثنا میں مزید دو کمانڈوز وہاں آ پہنچے۔ شاید وہ اپنے ساتھیوں کی چیخیں سن کر اس طرف آئے تھے۔ اس وقت ویرا بے ہوش کمانڈو کی دیکھ بھال کر رہی تھی۔ اس کے دو ساتھیوں کے آجانے پر وہ اسے چھوڑ کر ہمارے پاس آگئی اور پُرتشویش آواز میں بولی۔ "چوکیدار بتا رہا تھا کہ وہ دونوں جہانگیر کو اپنے ساتھ لے گئے ہیں۔ وہ جا چکے تھے تو پھر اس کمرے میں تیسرا آدمی کہاں سے آگیا؟"

چوٹ کھائے ہوئے شخص نے کچھ بولنے کا ارادہ کیا ہی تھا کہ اوّل خان اپنے آدمیوں سے مخاطب ہو گیا "شاہد کا کیا حال ہے؟ اسے فرش سے اٹھا کر کسی بستر وغیرہ پر ڈال دو۔"

"وہ کسی حساس مقام پر ضرب لگنے کی وجہ سے بے ہوش ہوا ہے۔" ویرا بول پڑی۔ "اس کی نبض ٹھیک چل رہی ہے۔ تھوڑی دیر میں اسے خود بخود ہوش آجائے گا۔"

اوّل خان باہر کا جائزہ لینے کے لیے آہنی گرل کے کھلے ہوئے دروازے سے باہر نکل گیا۔

میں ویرا سمیت اس کے پیچھے ہو لیا۔ احاطے کے اس حصے میں باہر کا فرش بھی سیمنٹ سے بنا ہوا تھا۔ عمارت اور احاطے کی دیوار کے درمیان کم و بیش بیس فٹ کا فاصلہ تھا۔ باہر پھیلی ہوئی روشنی میں وہ حصہ بالکل ویران اور خالی نظر آ رہا تھا۔ وہاں دور دور تک کسی شخص کا پتا نہیں تھا۔

"ان دونوں کو زیر کرنے کے بعد اس نے یہاں رکنے کی حماقت نہیں کی ہوگی۔" میں نے آس پاس کا جائزہ لیتے ہوئے کہا "پھر بھی ہمیں عمارت کا ایک چکر لگا ہی لینا چاہیے۔"

اوّل خان چوکنا ہو کر ایک طرف چل پڑا۔ میں دوسری سمت میں ہو لیا۔ ویرا میرے ساتھ تھی۔

"تیسرے آدمی کے بارے میں تمہاری کیا رائے ہے؟" چند قدم چلنے کے بعد ویرا نے پوچھا۔

"اصل بات تو اوّل خان کے آدمیوں ہی سے معلوم ہو سکے گی مگر میرا خیال ہے کہ وہ کوئی تیسرا آدمی نہیں تھا بلکہ ان دونوں میں سے ہی کوئی رہا ہوگا۔ ابھی پوچھ گچھ میں پوری بات سامنے آجائے گی۔"

"اس کا مطلب ہے کہ چوکیدار غلط بیانی سے کام لے رہا ہے۔" وہ بولی۔

"ضروری نہیں۔" میں نے سوچتے ہوئے کہا۔ "اسے خود بھی علم نہیں ہوگا کہ ان دونوں میں سے کوئی واپس آیا ہے۔"

"اوہ!" وہ ہونٹ سکیڑ کر تیزی سے بولی۔ "تم یہ کہنا چاہ رہے ہو کہ جہانگیر کو لے جانے کے بعد ان دونوں میں سے ایک خاموشی سے یہاں آیا اور ایس پی ایف والوں کی گرفت میں آنے سے پہلے ہی ان پر وار کرکے نکل بھاگا؟"

"شاید میں یہی کہنا چاہ رہا ہوں۔" میں نے سہلاتے ہوئے نظر سے کہا۔

سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ وہ واپس کیوں آیا تھا؟" وہ میرے نظر انداز کرتے ہوئے پُرجوش لہجے میں بولی۔

"اسے الہام ہوا ہوگا کہ ہم لوگ یہاں پہنچ چکے ہیں اور ہمیں ان کے لیے خاموشی سے یہاں آ دھمکا۔ انہیں ایس پی ایف کے آدمیوں کو ایک۔ لات دکی کس کے حساب سے کرنا تقسیم کیا اور کسی ملاوے کی طرح یہاں سے دوبارہ غائب ہو گیا۔"

"تم پھر اڑنے لگے!" وہ میری بات کاٹ کر غرائی۔ "بعض اوقات تم خود کو عقلِ کل سمجھ کر بے تکی حرکتیں کرنے لگتے ہو۔ یہ بات اگر میری سمجھ میں نہیں آ رہی ہے تو اس کی وضاحت کرنے میں کیا دشواری ہے؟"

"یہ بالکل سیدھی اور سامنے کی بات ہے۔" میں نے سنجیدگی اختیار کرتے ہوئے کہا۔ "وہ دونوں مجھے پھانسنے کی امید میں جہانگیر کو یہاں لیے بیٹھے تھے۔ انہوں نے جہانگیر کو اس قدر خوف زدہ کیا ہوا تھا کہ وہ ان کی ہدایت کے عین مطابق ہر فون کے جواب میں انگریزی بولنے لگا تھا۔ اس طرح وہ دونوں چھپ کر ہر بات سے باخبر رہتے تھے اور جہانگیر ان کی مرضی کے خلاف کسی سے کوئی بات نہیں کر سکتا تھا۔ پھر میرا فون آیا۔ جب تک میں سلطان شاہ بن کر بات کرتا رہا، وہ مجھ پر اپنی انگریزی کا رعب جھاڑتا رہا اور جوں ہی میں نے اسے اپنی اصلیت سے آگاہ کیا، وہ اپنے اوپر قابو نہ رکھ سکا اور اردو میں پھٹ پڑا۔ اس پر مسلط چھتریوں نے فوراً ہی جناب کا فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔ انہوں نے سمجھ لیا ہوگا کہ جہانگیر نے کسی کو اصل معاملے سے آگاہ کر دیا ہے۔ وہ عجلت کے عالم میں جہانگیر کو لے کر یہاں سے نکل گئے۔ دور جانے کے بعد انہیں یاد آیا ہوگا کہ وہ افراتفری میں اپنی کوئی اہم چیز یہاں بھول گئے ہیں۔ ان میں سے ایک جہانگیر کے سر پر مسلط رہا اور دوسرا اپنی مطلوبہ اشیا کی تلاش میں یہاں آ پہنچا۔ اسے معلوم تھا کہ اس وسیع و عریض مکان میں چوکیدار کے سوا کوئی اور شخص موجود نہیں ہے، اس لیے وہ خاموشی سے گھر میں داخل ہو گیا۔ اس سے پہلے کہ وہ اپنی مطلوبہ شے لے کر یہاں سے واپس ہوتا، ہم لوگ آ گئے۔ پھر ایس پی ایف کے کمانڈوز بھی آ پہنچے۔ خطرہ سر پر منڈلاتا دیکھ کر اس شخص نے بچل کا فائدہ اٹھانے کا فیصلہ کیا اور آزل خان کے دونوں آدمیوں کو اچانک ہی زیر کر کے نکل گیا۔"

عمارت کے کونے پر پہنچ کر بغلی سمت میں مڑتے ہوئے وہ ایک لمحہ بھر کے لیے چلتے چلتے رک گئی اور عجیب سی مسکراہٹ کے ساتھ بولی۔ "تمہارا خیال ہے کہ وہ جو چیز لینے کے لیے آیا تھا، وہ لے گیا ہے؟"

"کچھ نہیں کہا جا سکتا۔" میں نے اس کا بازو تھام کر اسے آگے کو دھکیلتے ہوئے کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ وہ اپنی مطلوبہ چیز نکال لے گیا ہو اور یہ بھی ممکن ہے کہ کمانڈوز کی بروقت مداخلت کی وجہ سے اسے اپنا کام پورا کرنے کی مہلت نہ ملی ہو اور وہ اپنی جان بچانے کے لیے خالی ہاتھ نکل بھاگا ہو۔"

"دونوں صورتوں میں ہمیں اس کمرے پر خاص توجہ مرکوز کرنی ہوگی۔" اس نے استفسار طلب لہجے میں کہا۔

"سامنے کی بات ہے۔ گھر کی دیکھ بھال کے بعد ہمیں اسی کمرے کا رخ کرنا ہوگا۔"

"شاید وہ بھی یہی چاہتا تھا۔ میرا اندازہ ہے کہ تم نے بالکل وہی نتائج اخذ کیے ہیں جو وہ چاہتا تھا۔" وہ ایک مرتبہ پھر پُرجوش نظر آنے لگی تھی۔ "اسے یقین تھا کہ فون پر جہانگیر سے اردو میں گفتگو ہونے کے بعد اس کا کوئی نہ کوئی ہمدرد ادھر ضرور آئے گا۔ وہ واپس آیا اور خاموشی سے عقبی کمرے میں دبک کر بیٹھ گیا۔ آتے ہی اس نے مارشل آرٹ کا شعبدہ دکھایا اور ہم لوگوں کو اس کمرے کی طرف متوجہ کر کے غائب ہو گیا۔"

"شاید تم ٹھیک ہی کہہ رہی ہو۔" میں حیرت سے بڑبڑایا۔ "ہمیں باہر کا جائزہ لینے سے پہلے کمرے کا رخ کرنا چاہیے تھا۔ ہمارا وہ ردِعمل انسانی فطرت کے عین مطابق ہوتا۔ یہ اتفاق ہے کہ ہم میں سے کوئی بھی اس کمرے میں نہیں گیا۔ کمانڈوز اپنے بے ہوش ساتھی کو اٹھا کر اندر لے گئے اور ہم آزل خان کے ساتھ احاطے میں نکل آئے۔"

ہم اپنی سمت کا جائزہ لیتے ہوئے مکان کے سامنے پہنچے تو سرسبز لان میں ایس ٹی ایف کے بقیہ دو کمانڈوز پوزیشنیں لیے بیٹھے تھے۔ آزل خان ہم سے پہلے برآمدے میں پہنچ چکا تھا۔ ہم دونوں اس کے پاس پہنچے اور اسے ساتھ لیتے ہوئے ڈرائنگ روم میں داخل ہو گئے۔

"کیا بات ہے؟" اس نے غیر ارادی طور پر ہمارا ساتھ دیتے



ہوئے تحیر زدہ لہجے میں پوچھا۔ "باہر بازار یا ہوٹل میں بیٹھنے کے بجائے تم مجھے اس کباڑ خانے میں کیوں لے آئے ہو؟" اس کا اشارہ گندے اور بکھرے ہوئے ڈرائنگ روم کی طرف تھا۔

"کھلی فضا میں ہم تینوں کو آسانی سے نشانہ بنایا جا سکتا ہے۔ اس وقت ہمیں اندر ہی رہنا چاہیے۔" میں نے کہا۔

دریا نے دروازے پر رک کر چوکیدار کو آواز دی اور اسے بھی ڈرائنگ روم میں بلا لیا۔ ہم لوگوں کی آوازیں سن کر اوپر سے ازل خان کے دو آدمی بھی وہاں آ پہنچے۔ ان میں سے ایک وہی تھا جس نے اپنے پیٹ پر تینی سے لات کھائی تھی۔ اس وقت تک اس کی حالت قدرے بہتر ہو چکی تھی اور وہ سیدھا ہو کر چل رہا تھا۔

"شاید ٹھیک ہے، سر!" دوسرے کمانڈو نے ازل خان کو مطلع کیا۔ "حشمت اس کی دیکھ بھال کر رہا ہے۔"

"تم باہر کا خیال رکھو۔ ہو سکتا ہے کہ ان میں سے کوئی اب بھی آس پاس منڈلا رہا ہو۔" ازل خان نے اسے ہدایت دیتے ہوئے کہا۔ "کوئی تینی نظر آئے تو اس پر بے دریغ گولی چلا دینا۔"

"وہ بھی تینی ہی تھا۔" زخم خوردہ کمانڈو نے فوراً ہی کہا۔ "موٹا اور پستہ قامت ہونے کے باوجود بہت پھرتیلا تھا۔ میں بس اتنا دیکھ سکا کہ اس کے دو دو نوں کا آدھا کان غائب تھا۔"

"وہ وہی ہے۔" اس بار ازل خان سے پہلے چوکیدار بول پڑا۔ اس کے چہرے پر عجیب سی چمک ابھر آئی تھی۔ "وہ میرے سامنے اکاؤنٹ صاحب کو لے کر گیا تھا۔ پتا نہیں وہ دوبارہ اندر کیسے آ گیا۔"

"تم اس بارے میں زیادہ نہ سوچو۔" دریا نے اس کا شانہ تھپتھپاتے ہوئے کہا۔ "میں نے تمہیں جس بات کی تصدیق کے لیے بلایا تھا وہ خود بخود سامنے آ چکی ہے۔ ہم بہت جلد تمہارے صاحب تک پہنچ جائیں گے۔"

"خدا ان دونوں موذیوں کو غارت کرے۔" چوکیدار بددعائیں دیتا ہوا نکاسی کے راستے کی طرف بڑھ گیا۔ "وہ صاحب کو بالکل معذور کر کے یہاں سے لے گئے تھے۔ پتا نہیں اب ان پر کیا بیت رہی ہو گی۔"

"میرے لیے کیا حکم ہے سر؟" ازل خان کے زخمی نے ادب سے پوچھا۔ "میری تکلیف میں اب خاصی کمی ہو چکی ہے۔ میں کسی پریشانی کے بغیر اپنی ڈیوٹی ادا کر سکتا ہوں۔"

"باہر کی دیکھ بھال کرتے رہو تاکہ ہم اندر رہ کر یکسوئی سے اپنا کام کر سکیں۔" ازل خان نے اپنی بات پوری کر کے باری باری میری اور دریا کی طرف دیکھا۔ شاید وہ جاننا چاہ رہا تھا کہ ہمیں تو اس کے فوجی سے کوئی سوال نہیں کرنا تھا۔ ہم دونوں نے سر ہلائے اور وہ بھی ڈرائنگ روم سے باہر چلا گیا۔ وہ سیدھا ضرور ہو چکا تھا لیکن پیٹ کے نچلے حصے میں لگی ہوئی ضرب کی وجہ سے اس کی چال میں ہلکی سی لنگڑاہٹ باقی تھی۔

"تم لوگ اس کمرے کو بھی دیکھ لیجیے جہاں مکاؤ کا بدمعاش چھپا ہوا تھا۔" ازل خان نے ہم دونوں سے مخاطب ہو کر کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ ہم لوگوں کی مداخلت کی وجہ سے وہ وہاں سے مطلوبہ چیز نکال لے جانے میں کامیاب نہ ہو سکا ہو۔ اس کی تلاشی سے ہمیں ان دونوں کا کوئی نہ کوئی سراغ مل سکتا ہے۔"

"کچھ دیر انتظار کر لو۔" دریا نے کہا۔ "وہ کمرا ہمارے لیے خطرناک بھی ثابت ہو سکتا ہے۔"

"راستے میں ہم اسی امکان پر باتیں کرتے رہے ہیں۔" ازل خان کے کچھ پوچھنے سے پہلے ہی میں نے بولنا شروع کر دیا۔ "ان میں صرف داخلے کا راستہ ہوتا ہے، واپسی کی کوئی راہ نہیں ہوتی۔"

"تاکتلی قسم باتیں نہ کرو۔" وہ بولا۔ "وہ کمرا چھوٹا سا کیسے خطرناک ہو سکتا ہے؟"

"ہو سکتا ہے کہ اس شخص نے ہمیں نقصان پہنچانے کے لیے وہاں کوئی ضرور بم نصب کیا ہو جو ہماری ذرا سی جنبش سے اپنا کام شروع کر دے اور ہمیں سنبھلنے کا موقع تک نہ مل سکے۔" دریا نے وضاحت کرتے ہوئے کہا۔

"یہ کیا بات ہے۔" ازل خان اپنا سر جھٹک کر بے زاری سے بولا۔ "شبہ ہو جانے کے بعد ہم بے احتیاطی کیوں کریں۔ ہمیں کمرے میں داخل ہو کر دیکھنا چاہیے کہ وہ وہاں کیا کر رہا تھا۔"

مجھے ازل خان کی دلیل وزنی محسوس ہوئی اور میں نے تائید سے سگریٹ سلگائی لیکن دریا نے اس سے بحث شروع کر دی۔ میرے لیے وہ صورت حال خاصی دلچسپ ثابت ہوئی کیونکہ پہلی بار ازل خان سے کسی بات پر الجھ رہی تھی اور وہ بھی بالائے طاق رکھ کر دریا کے مدافعانہ جوابات کو سنجیدگی سے مسترد کرتا جا رہا تھا۔ ازل خان کے اس رویے کے نتیجے میں بتدریج جھلاہٹ طاری ہوتی جا رہی تھی۔

ازل خان نے اس کمرے میں کسی ٹائم بم کی موجودگی کو احمقانہ قرار دے ڈالا تھا۔ تاہم بم پہلے سے طے کیے ہوئے مقررہ وقت پر پھٹتا۔ یہ ضروری نہیں تھا کہ اس وقت ہم میں کوئی بھی وہاں موجود ہوتا۔ ایسی صورت میں کمرا ضرور تباہ ہو جاتا لیکن مکاؤ والے اپنا کوئی مقصد حاصل نہیں کر سکتے تھے۔ امکان بہرحال قابل غور تھا کہ اس کمرے میں کوئی ایسا دھماکا خیز آلہ موجود ہو جو بارودی سرنگ کی طرح ہماری کسی بے احتیاطی کے نتیجے میں چل پڑے اور کمرے میں داخل ہونے والوں کے پرخچے اڑا دے۔

دوسرے امکان کے سدباب کے لیے ازل خان کے پاس معمولی احتیاط کا اختیار موجود تھا۔ خاصی دیر کی تکرار کے بعد ازل خان ہم دونوں کو وہاں سے اٹھانے میں کامیاب ہو گیا۔

ہم ڈرائنگ روم سے مکان کے اندرونی حصے کی طرف جا ہی رہے تھے کہ سامنے سے ازل خان کے دو مسلح کمانڈو آتے ہوئے نظر آئے اور میں نے انہیں فوراً ہی پہچان لیا۔ ان میں سے ایک

وہ ٹھیک ہی کہہ رہا تھا۔ وہ کمرا کسی کشادہ خوابگاہ کا سماں پیش کر رہا تھا لیکن اس وقت وہاں ابتری کے نمایاں آثار پائے جا رہے تھے۔ دیوار گیر چوبی الماری کے دونوں پٹ پوری طرح کھلے ہوئے تھے۔ ایک سیاہ چرمی سوٹ کیس قالین پر خالی پڑا ہوا تھا۔ شاید اس میں بھرا ہوا سارا سامان مسہری پر الٹ دیا گیا تھا۔ اس سامان میں مغربی تراش کے چند عمدہ جوڑوں کے علاوہ بہت سے کاغذات اور لفافے بھی تھے جو بری طرح بکھرے ہوئے تھے۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے کسی کو اس سامان میں کسی خاص چیز کی تلاش رہی ہو۔

اس کمرے سے نکل بھاگنے والا اپنی تلاش میں کامیاب ہوا یا نہیں؟ اس بارے میں کوئی اندازہ لگانا ممکن نہیں تھا لیکن اس وقت بکھرے ہوئے سامان کے انبار پر جو پرکشش چیز نظر آ رہی تھی وہ مٹی کا بنا ہوا ایک رنگین بت تھا۔ وہ چینیوں میں پانچ شیطانوں کے طور پر معروف بندروں میں سے کسی کی ماہرانہ شبیہہ تھی۔ بہت سے چینی فنکار ان ننھے بتوں میں کمال ہوشیاری سے نقوش و نگار اور تاثرات ابھارنے میں یگانہ روزگار سمجھے جاتے تھے۔

تقریباً چھ انچ اونچے اس بے مثال بت پر نگاہ پڑتے ہی ویرا اضطراری طور پر اس کی طرف لپکی لیکن اول خان نے جھپٹ کر اس کا بازو پکڑ لیا۔ "اسے ہاتھ بھی نہ لگانا۔ بت کی صورت میں یہ بارودی سرنگ معلوم ہوتی ہے۔ اسے چھوتے ہی ہم سب کے چیتھڑے اڑ جائیں گے۔"

"اس قدر حسین بوبی ٹریپ میں پہلی بار دیکھ رہی ہوں۔" ویرا بے اختیاری سے بولی۔

"تمہیں کسی جیتے جاگتے محاذ جنگ پر جانے کا موقع ملتا تو تمہیں دلکش ترین کھلونوں سے مشابہ بارودی سرنگیں دیکھنے کو ملتیں۔ ہم اسے چیک کیے بغیر ہاتھ نہیں لگائیں گے۔" اول خان نے کہا۔

اول خان کے آدمی اپنی پیشہ ورانہ ضروریات کے تقریباً تمام دستی آلات سے لیس تھے۔ مائن اور بوبی ٹریپ کا ذکر سنتے ہی شاہد نے اپنی پشت پر موجود کٹ میں سے ایک چھڑی نکال لی جو ڈیڑھ دو فٹ سے زیادہ لمبی نہیں تھی۔ سیاہ رنگ کی اس چھڑی کے ایک سرے پر چھوٹا سا سرخ بٹن تھا اور دوسرے سرے پر تقریباً تین انچ کی لمبائی میں چھڑی کی موٹائی بڑھی ہوئی نظر آ رہی تھی۔

شاہد نے سرخ بٹن دبا کر چھڑی کا موٹا سرا فرش کی طرف گھمایا۔ کچھ بھی نہیں ہوا۔ پھر اس نے مسہری کی طرف جا کر وہی موٹا سرا بندر کے خوبصورت بت کی طرف بڑھایا اور اچانک ہی چھڑی کے کسی حصے میں سے بیپ کی تیز آواز آنے لگی۔ اول خان فاتحانہ نظروں سے ویرا کی طرف دیکھنے لگا۔

"آج کل یہ بارودی ڈی ٹیکٹر بہت عام ہیں۔" ویرا کھسیائی ہوئی ہنسی کے ساتھ بولی۔ "ہر اہم پارکنگ لاٹ میں داخل ہونے والی گاڑیوں کی اسی آلے سے جانچ پڑتال کی جاتی ہے..... ہاں! تمہاری حاضر دماغی کی داد دینی پڑتی ہے کہ تمہیں اس سوغات کو دیکھتے ہی مائن کا خیال آ گیا۔"

"میں بھی تمہارے بچ جانے پر خدا کا شکر ادا کر رہا تھا ورنہ میں جانتا ہوں کہ اس قسم کے ریڈی میڈ شعبدے تمہیں یا [illegible] مرعوب نہیں کر سکتے۔" اول خان نے اپنی روایتی [illegible] لیے ہوئے کہا۔

اس دوران میں شاہد نے اپنا چھڑی نما آلہ کئی بار مختلف سمتوں میں گھمانے کے بعد بت کی طرف بڑھایا۔ بت سے دور ہٹتے ہی آلہ خاموش ہو جاتا تھا لیکن اس کے قریب پہنچتے ہی بولنے لگتا تھا۔

"لعنت بھیجو" میں نے اس تماشے سے اکتا کر کہا۔ "یہاں کچھ نہیں ملے گا۔ اس خبیث نے ہمیں بھاری نقصان پہنچانے کے لیے یہ سارا کھٹ راگ پھیلایا تھا۔ اس بت کو ویسے بھی نہ چھیڑا جائے تو یہ کسی کو کوئی نقصان نہیں پہنچائے گا۔ ہمیں اسے بھول کر اب کچھ کام کرنا چاہیے۔"

اول خان کے کمانڈوز کے دستے میں بموں اور بارودی سرنگوں کو ناکارہ بنانے والا ایک پیشہ ور ماہر بھی موجود تھا۔ اول خان اس کے بارے میں شاہد اور حشمت کو ہدایات دینے لگا۔ میں ویرا کے ساتھ اس کمرے سے باہر نکل آیا اور ایک جگہ رک کر سگریٹ سلگانے لگا۔

سگریٹ کا سرا روشن ہوتے ہی ویرا نے اسے میرے ہونٹوں سے کھینچ لیا اور دور ہٹ کر بے پروایانہ انداز میں گہرے کش لینے لگی۔ میں نے بے بسی سے ایک گہرا سانس لے کر دوسری سگریٹ نکال لی۔

"پشاور میں وسیجے کی بتائی ہوئی تفصیلات سے یہاں کے چوکیدار کے بیان تک ایک بات مشترک ہے۔" ویرا خود ہی بولنے لگی۔ "دونوں کے بیان میں دو چینیوں کا ذکر تھا۔ وسیجے نے مزید بتایا کہ محاذ سے آتے ہوئے دونوں بدمعاش مقامیوں کی خدمات حاصل کرنے کی کوششوں میں اس وقت تک ناکام رہے تھے۔ چوکیدار کے بیان سے تصدیق ہوتی ہے کہ ابھی تک وہ دونوں اپنے طور پر کام کر رہے ہیں....."

"تم ان باتوں کو دہرا کر کیا نکتہ پیدا کرنے کی کوشش کر رہی ہو؟" میں نے اس کی بات کاٹ کر بدمزگی سے سوال کیا۔ "میں ان سب باتوں سے بہت اچھی طرح باخبر ہوں۔"

"نکتہ یہ ہے کہ وہ دونوں جہانگیر کو یہاں سے لے گئے اور تھوڑی ہی دیر میں ان میں سے ایک بدمعاش یہاں لوٹ آیا۔ اس کا مطلب ہے کہ وہ لوگ اسی علاقے میں کہیں موجود ہیں۔" ویرا مجھے سلگانے والی مسکراہٹ کے ساتھ بولی۔ "یہاں سے بھاگنے والا فوراً ہی اپنے ساتھی تک پہنچا ہوگا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ ابھی تک جہانگیر کو کار میں ساتھ لیے پھر رہے ہوں اور اپنے بدمعاش ساتھی کے نتائج کا انتظار کرنے کے بعد کوئی نیا وار کرنے کا ارادہ رکھتے ہوں۔"

میں اس کی باتوں سے متاثر ضرور ہوا لیکن اس کے رویے کی وجہ سے میں نے اتفاق رائے کا اظہار ضروری نہ سمجھتے ہوئے کہا۔

باہر نکلنا اتنا خرافات کو درست مان بھی لیا جائے تو کیا ہوگا؟"

"اگر تم نے سنجیدگی سے یہ سوال کیا ہے تو واقعی تمہاری عقل پر رحم کرے۔" اس نے متاسفانہ انداز میں اپنا سر ہلاتے ہوئے کہا اور اسی وقت اول خان ہم لوگوں کے قریب آموجود ہوا۔

"ہم لوگ یہاں رہ کر کیا کر سکیں گے؟" اس نے ڈرائنگ روم کی طرف واپس لوٹتے ہوئے سوال کیا۔

"انتظار!" ویرا نے بلا توقف جواب دیا۔ "اس وقت ہمارے لیے انتظار ہی سود مند رہے گا۔"

"میرے آدمی بارود کی پیٹ کو ناکارہ بنا کے اسٹیشن فور لے جا چکے ہیں۔ میری دانست میں ہمارا وہاں چلے جانا زیادہ بہتر ہوگا۔ مجھے اپنے آدمیوں سے متواتر خبریں ملتی رہیں گی۔" اول خان نے کہا۔

ویرا نے اپنی وہی کہانی چھیڑ دی جو میں اس کی زبانی پہلے ہی سن چکا تھا۔

اول خان اس کی ذہنی صلاحیتوں کا معترف ہوئے بغیر نہ رہ سکا اور اس کے خاموش ہوتے ہی بولا۔ "تم اس دوران میں واقعی سوچتی رہی ہو۔ تم نے خاصی محنت سے نتائج اخذ کیے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ وہ دونوں ابھی تک جہانگیر کی اکادمی میں ہی گھوم رہے ہوں۔ سفور جہانگیر کو انہوں نے بے ہوش کر دیا ہوگا۔ ہمیں اس مکان کی چار دیواری میں محصور ہو کر بیٹھ جانے کے بجائے باہر کا دھیان رکھنا چاہیے۔ ہو سکتا ہے کہ تھوڑی سی محنت اور ہوشیاری سے ملاؤ کے ان کتوں کا قصہ ہی تمام ہو جائے۔"

ڈرائنگ روم میں پہنچ کر میں ایک صوفے پر نیم دراز ہو گیا۔ ویرا نے نوشی کا ارادہ کر کے سیدھی وائن کیبنٹ کی طرف چلی گئی۔ جہانگیر نے اپنے وائن کیبنٹ کے دروازوں میں سے شفاف شیشے نکلوا کر خوبصورت چوبی پٹ لگوا دیے تھے تاکہ ہر آنے جانے والے کو اس کمرے میں بھانت بھانت کی شرابوں کی موجودگی کا علم نہ ہو سکے مگر ویرا اس ٹھکانے سے اچھی طرح باخبر تھی۔ وہ پٹ کھول کر اپنے انتخاب میں مصروف ہو گئی۔

اس وقت اول خان پر کچھ اضطرابی کیفیت طاری ہو چلی تھی۔ وہ کہیں بیٹھنے کے بجائے نہایت فکر مندانہ انداز میں ڈرائنگ روم کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک ٹہلے جا رہا تھا۔

"تم کچھ لو گے؟" ویرا نے پلٹ کر مجھ سے تیز آواز میں سوال کیا۔

"تھوڑی سی لے لوں گا۔ میں تو درویش منش آدمی ہوں۔" میں نے اس کے خراب لہجے کو نظر انداز کر کے کہا۔

اول خان ٹہلتے ٹہلتے اچانک ویرا کے پاس جا پہنچا اور اس کے قریب رک کر نہایت ہمدردی سے بولا۔ "یہ کوئی اچھی بات نہیں ہے کہ تم ایک سمجھدار لڑکی ہو کر بھی شراب پیتی ہو......"

ویرا نے اس کا مضحکہ اڑانے کے انداز میں ایک ہلکا سا قہقہہ لگایا اور زہر میں ڈوبی ہوئی آواز میں بولی۔ "کاش! تم میرے باپ ہوتے۔ اتنے دکھ کے ساتھ آج تک کسی نے مجھے شراب پینے سے نہیں روکا۔ میری بدقسمتی یہ ہے کہ میں تم جیسے کسی دردمند باپ کی نہیں بلکہ بھی لائیڈ کی بیٹی ہوں۔ اس نے مجھے جوان ہونے سے پہلے ہی الکحل پر ڈال دیا تھا تاکہ میں اس کی دوسری تخریبی اخلاقی ہدایات پر بے چون و چرا عمل کرتی رہوں... اے مقدس مشرقی انسان! مجھے افسوس ہے کہ تم نے مجھے ذرا دیر سے ٹوکا ہے۔ اب شراب میری عادت بن چکی ہے۔"

اس نے اپنے دونوں ہاتھوں میں بلیک ڈاگ اور سوڈے کی بوتلیں اور دو گلاس سنبھالے اور میری طرف آ گئی۔ اول خان اسے ترحم آمیز نظروں سے دیکھتا رہا پھر اس نے کیبنٹ کے کھلے ہوئے پٹ بند کیے اور سر جھٹک کر دوبارہ چہل قدمی میں مصروف ہو گیا۔ ویرا اپنا ساز و سامان تپائی پر رکھ رہی تھی تو مجھے ہلکا سا وہم ہوا کہ اس کی آنکھوں کے گوشوں میں خفیف سی نمی جھلک رہی تھی۔ شاید اول خان کی مربیانہ ادب نے ویرا کے ہرے دل کے کچھ نامعلوم تاروں کو اچانک ہی چھیڑ دیا تھا۔

اس نے دو گلاس بنائے۔ اپنے لیے اس نے بہت زیادہ مقدار میں اسکاچ انڈیلی تھی۔ دونوں گلاسوں میں سوڈا ملانے کے بعد اس نے اپنا گلاس ایسی عجلت سے ہونٹوں سے لگایا جیسے اس آتشیں سیال کے گھونٹوں سے اپنے وجود میں بھڑکی ہوئی کسی نادیدہ آگ کو فوراً سرد کرنا چاہتی ہو۔

اس نے یکے بعد دیگرے کئی لمبے گھونٹ لے کر میری طرف دیکھا تو الکحل کی سوزش کے سبب اس کی آنکھوں میں بہت واضح نمی جھلملانے لگی تھی اور چہرہ سرخ ہو گیا تھا۔ میں بدستور اپنی جگہ پر نیم دراز خاموشی سے اس کی طرف دیکھتا رہا۔ مجھے اندازہ ہو چکا تھا کہ اس وقت اسے چھیڑا گیا تو وہ کسی شیرنی کی طرح بپھر جائے گی۔

پھر اول خان بھی ہمارے پاس آ بیٹھا۔ کسی خیال کے تحت اس کی آنکھیں چمک رہی تھیں۔

"میرا خیال ہے کہ ہم انہیں گھیر سکتے ہیں۔" چند ثانیوں کے ڈرامائی توقف کے بعد وہ بولا۔

میں کچھ کہے بغیر استفسار طلب نگاہوں سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے سیدھا ہو کر بیٹھ گیا۔

"وہ کسی محفوظ کمین گاہ سے اس پھاٹک کی نگرانی کر رہے ہوں گے۔" اول خان اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہنے لگا۔ "ہم باہر نکلتے ہی ان کی نظروں میں آ جائیں گے اور انہیں پکڑنے کے بجائے خود ہی نقصان اٹھائیں گے۔ میں پوسٹ سے آدمی بلا لیتا ہوں۔ وہ اس علاقے میں آ کر مجھے اطلاع دیں گے۔ ادھر سے ہم باہر نکلیں گے۔ دوسری طرف میرے آدمی ہوں گے۔ وہ دونوں کسی بھی طرح بچ کر نہیں نکل سکیں گے۔"

"اگر وہ تمہاری توقعات کے مطابق ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے رہے تو ہرگز بچ کر نہیں نکل سکیں گے۔" ویرا نے اس کے خاموش ہونے پر بے پروائی سے کہا۔ "لیکن کوشش کر لینے میں کوئی حرج

نہیں ہے۔"

افضل خان نے ہونٹ بھینچ کر غصے سے دربا کو گھورا پھر میری طرف متوجہ ہو کر بولا "تم کیا کہتے ہو؟"

"اگر اس بندوبست میں زیادہ دیر نہ لگے تو کوشش کر لینی چاہیے۔" میں نے کہا۔

میری رضا مندی پاتے ہی افضل خان باہر چلا گیا۔ میں نے اسے ڈرائنگ روم میں رکھے ہوئے سیل فون کی طرف متوجہ کیا تو اس نے کہا کہ وہ فون کے بجائے وائرلیس پر زیادہ تیزی سے انتظامات کروا سکے گا۔

دربا چپ رہی۔ میرا بھرا گلاس بدستور جوں کا توں رکھا رہا۔ میں نے دوبارہ صوفے پر نیم دراز ہو کر اپنے الجھے ہوئے مسائل کے بارے میں غور کرنا شروع کر دیا۔

جب سردار باچندہ گل کے آدمیوں نے ہمیں اغوا کیا تو میں اپنے معاملات میں افضل خان کے حد سے بڑھے ہوئے اثر و نفوذ سے تقریباً بےزار ہو چکا تھا۔ اسی بےزاری کی وجہ سے میں نے بہت سی باتیں بالا ہی بالا طے کر لینے کا فیصلہ کر لیا تھا۔ ہم لوگ جتنے دن ران گلالاں میں سردار باچندہ گل کے قیدی یا سردار حنیف اللہ بادرانی کے مہمان رہے، بیرونی دنیا سے ہمارا ہر قسم کا رابطہ منقطع رہا لیکن پاکستان کی حدود میں قدم رکھتے ہی جو صورت حال رونما ہوئی اس سے ظاہر ہو گیا کہ میری غیر حاضری میں بھی میرے دشمنوں کو پوری شدت سے میری تلاش تھی۔

ایک طرف مافیا کے ڈان "مُحرا" رجے کو میری تلاش تھی۔ اسے پاکستان میں مافیا کی مکمل تباہی میں میرے کردار کے تعین کے لیے بھیجا گیا تھا لیکن وہ مافیا کے ساتھ ہی بھارتی سیکرٹ سروس "را" سے بھی خفیہ وفاداریاں رکھتا تھا۔ وہ را کے لیے کام کرنے والوں کی مقامی اعانت کے سہارے مجھے اپنے شکنجے میں لینے میں کامیاب ضرور ہو گیا لیکن اس کی وہ کامیابی قطعی عارضی ثابت ہوئی۔ وہ میرے ہاتھوں مارا گیا۔ اس کے دو مقامی مددگار پکڑے گئے جن میں سے سارن ایک گینگ کا رکن تھا۔ اس نے اذیت کے نتیجے میں کراچی کے ایک فون نمبر کی نشاندہی کی تھی جو بھارتی قونصل خانے کے چیف اسٹینوگرافر کے گھر کا تھا۔ اس اسٹینوگرافر کے خلاف کام شروع کرنے سے پہلے ہی محاذ سے آنے والے چینیوں کا قصہ پورے زور و شور سے چل پڑا۔ مجھے پوری طرح اندازہ تھا کہ وہ دونوں شی کے ڈپٹی مین زورن کوانگ کے کارندے تھے لیکن اس معاملے کا اس وقت تک شی سے کوئی تعلق نہیں تھا۔ زورن کوانگ جو کچھ کر رہا تھا وہ ذاتی مخاصمت کی ذیل میں آتا تھا۔ وہ محاذ کی ریلی میں پیش آنے والے پراسرار خونی واقعات میں آخر کار میرا ہاتھ تلاش کرنے میں کامیاب ہو چکا تھا اور مجھے ہر قیمت پر کوئی سزا دینے پر تلا ہوا تھا۔

ان پیچیدگیوں کے نتیجے میں افضل خان ایک بار پھر بہت زیادہ فعال ہو چکا تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے کراچی میں رہتے ہوئے

اس کی ذات سے مفر کی کوئی صورت ممکن نہیں تھی۔

"تم کس سوچ میں ڈوبے ہوئے ہو؟" طویل سکوت کے بعد دربا نے مجھے ٹوکا۔

"ایک قصہ نمٹتے ہی کوئی دوسرا معاملہ چل پڑتا ہے۔ اسی بارے میں کچھ ذہنی ورزش کر رہا تھا۔"

"تمہارا گلاس بھی جوں کا توں رکھا ہوا ہے۔ اتنی باریکی سے سوچتے رہو گے تو کیسے کام چلے گا۔" وہ غالباً دو گلاس ختم کرنے کے بعد تیسرے پر طبع آزمائی کر رہی تھی اور موڈ میں آ چکی تھی۔

"آج نہ جانے کیوں، مجھے تم سے ہمدردی محسوس ہو رہی ہے؟" میں نے اپنا گلاس اٹھا کر چکھتے ہوئے کہا۔

"مجھے کسی کی ہمدردی کی ضرورت نہیں۔" اس نے کڑے تیوروں کے ساتھ کہا "میں لنگڑی لولی یا فاترالعقل نہیں ہوں کہ کسی کو میرے ساتھ ہمدردانہ رویہ اختیار کرنے کی ضرورت محسوس ہو۔"

میں نے گلاس سے ایک لمبا گھونٹ اپنے معدے میں منتقل کرنے کے بعد کہا "بعض لوگ ذہنی اور جسمانی معذوری کے باوجود دوسروں کی گہری ہمدردی کے مستحق ہوتے ہیں۔ محض ان حالات کی بنا پر جن سے وہ دوچار رہتے ہیں اور بدقسمتی یہ ہوتی ہے کہ انہیں اپنے حالات پر کوئی اختیار نہیں ہوتا۔"

"بس بس، زیادہ بکواس مت کرو۔" اس نے برا سا منہ بنا کر میری بات کاٹ دی "یہ درست ہے کہ مجھے اپنی پیدائش پر کوئی اختیار نہیں تھا وہ تو محض لاشعور تھا۔ اگر کوئی اس سے بھی بدتر فرد میری ماں کو اپنی آوارگی کا نشانہ بنا جاتا تو میں کیا کر سکتی؟ میرا تو اس وقت وجود ہی نہیں تھا کہ میں اس ظلم کے خلاف مزاحمت کرنے بلکہ سوچنے تک کی پوزیشن میں نہیں تھی... اسی بے رحمانہ مجبوری پر کسی کو مجھ سے ہمدردی کا اظہار کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ تم نے میرے ساتھ ہمدردی کا اظہار کر کے میرا مذاق اڑانے کی کوشش کی ہے۔"

میں نے اس کی کیفیت کو بھانپتے ہوئے اسے اپنی بات پوری کرنے کا موقع دیے بغیر کہا "تیزی سے پینے کا یہی نتیجہ ہوتا ہے کہ آدمی مدہوش ہونے سے پہلے ضرورت سے زیادہ حساس ہو جاتا ہے۔ میں مذاق ضرور کر رہا تھا لیکن کسی سے مذاق کرنے اور اس کا مذاق اڑانے میں بڑا فرق ہوتا ہے۔"

وہ یک ٹک اداس نظروں سے میز کی سطح کو ناخن سے کھرچتے ہوئے بھاری آواز میں بولی "مجھے تمہاری ہمدردی کی وجہ کا سبب بھی معلوم ہے۔ دیکھنے میں تو ہر شخص بہت بڑا طرم خان بنا پھرتا ہے لیکن اندر سے اس کی اصلیت کچھ بھی نہیں ہوتی۔ بعض اوقات برمحل کہا ہوا ایک لفظ یا ایک فقرہ بھی اسے اندر سے اتھل پتھل کر دیتا ہے۔ لفظوں کی کاٹ کے سامنے تلوار کی دھار تک کند نظر آنے لگتی ہے۔ افضل خان نے مجھ سے بے ساختہ جو کچھ کہا وہ ایسا ہی اثر انگیز تھا۔ مجھے آج تک حسرت ہی رہی کہ میرے باپ نے میری بے

اعتراضات پر مجھے دردمندانہ انداز میں روکا ٹوکا ہو تب اقبال خان کی بات سن کر بلاوجہ ہی میرا دل بھر آیا تھا۔ وہ میرے باپ کی عمر کا نہیں ہے لیکن ایک فرض شناس باپ ضرور ہے۔ تم سمجھ ہی نہیں سکتے کہ اس کی بات سن کر مجھے کیسا دھچکا لگا تھا۔"

"مجھے اندازہ ہے" میں نے ہنس کر کہا "میں کسی بددماغ حسینہ کو لوٹ کر جاتا رہوں اور وہ میرے ساتھ تلخی و ترشی سے پیش آتی رہے' میں اس کی کسی مہربانی کی امید میں اس کی ساری نامہربانیاں سہتا رہوں لیکن وہ میرے حق میں جلاد ہی رہے۔ پھر ایک دن میں اسے کسی اور کے پہلو میں خرمستیاں کرتا ہوا دیکھوں تو میرے دل پہ کیا گزرے گی؟ شاید تمہارے ساتھ بھی ایسا ہی ہوا ہے۔"

اس نے حیرت سے پلکیں جھپکا کر میری طرف دیکھا اور بولی "تمہاری بات سمجھ میں نہیں آئی؟"

"سیدھی سی بات ہے۔ مجھے اپنی محبوبہ سے مہربانی کی امید ہو اور جب اس کے مزاج میں لچک یا نرمی پیدا ہو تو وہ میرے بجائے کسی اور کو فیض یاب کرنا شروع کر دے" میں نے کہا "تم جو کچھ اپنے باپ سے چاہتی تھیں وہ اس سے نہیں مل سکا لیکن جب اقبال خان نے وہی کچھ کہا تو تم اندر سے بکھر گئیں...."

بات قدرے سنجیدہ رخ اختیار کر چکی تھی۔ وہ نشے کی جھونک میں ہونے کے باوجود اس بات کو بھانپ گئی اور ایک ہلکا سا قہقہہ لگا کے بولی "لعنت بھیجو میرے باپ پہ.... یہ بتاؤ کہ آج تمہیں اپنی کون سی محبوبہ یاد آ رہی ہے جس کی یاد میں تم نازک مثالیں پیش کیے جا رہے ہو؟"

"تمہیں معلوم ہے کہ میری کہانی غزالہ سے شروع ہو کر اسی کی ذات پر ختم ہو چکی ہے تک۔"

اس نے پُرفریب مسکراہٹ کے ساتھ میری بات درمیان میں سے اچک لی اور بولی "مجھ سے اتنا سفید جھوٹ مت بولو۔ تمہاری ذاتی زندگی کبھی بھی اتنی سادہ اور پھیکی نہیں رہی ہے۔ اس بارے میں پارسائی کی بات کرتے ہو تو ذرا میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر بات کرو۔ پھر تم اتنا بڑا جھوٹ نہیں بول سکو گے۔"

میں نے اس کی طرف دیکھا اور چند لمحوں کے لیے مسحور ہو کر رہ گیا۔

اس کی حسین اور گہری آنکھوں میں خمار کے سرخ ڈوروں کے ساتھ ہی والہانہ سپردگی کا جذبہ بھی امڈ آیا تھا۔ اس کے سرخ و سفید رخسار پکے ہوئے اناروں کی طرح دہک رہے تھے اور پتلے پتلے یاقوتی لبوں پر ایک جھجکی ہوئی مسکان مچل رہی تھی۔ قدرت نے حسن و جمال' نقش و نگار اور قامت و پیکر کے معاملوں میں اسے جن بے مثال انعامات سے نوازا تھا' وہ ان سے پوری طرح آگاہ تھی اور اپنے وجود کی ان خوبیوں سے فریق ثانی کو پوری طرح ناک آؤٹ کرنے کے فن میں طاق ہو چکی تھی۔ اس کی دل رُبا مسکان میں گم ہو کر شاید میں بھی احمقانہ انداز میں مسکرا رہا تھا پھر اچانک ہی مجھے یاد آیا کہ میں جاذب کی محبت کے [illegible] تھا اسے اغوا کیا

جا چکا تھا اور حالات خاصے گمبھیر تھے۔

مجھے بے اختیار جھرجھری سی آ گئی۔ میں غیر ارادی طور پر صوفے سے اٹھ کر ایک طرف چل پڑا اور بولا "میں نے کوئی جھوٹ نہیں بولا۔ میری کہانی میں جھوٹ بس اتنا ہی ہے جو تمہاری ذات ہے.... مختصر اور سبک سی' دل رُبا اور نقش و نگار [illegible] زیبِ داستان کے لیے اتنا جھوٹ تو ریاضی داں بھی بول لیتے ہیں۔ وہ چار کے ہندسے تک پہنچنے کے لیے دو جمع دو کے سیدھے سادے فارمولے کے بجائے ایک جمع تین اور تین جمع ایک جیسی حاشیہ آرائیوں کا سہارا بھی لیتے ہوئے نظر آتے ہیں لیکن تم تم غزالہ' غزالہ ہے...."

اس نے اضطرار کے عالم میں تیسرا گلاس خالی کر کے چوتھے کی تیاری کرتے ہوئے' مخمور لہجے میں کہا "غزالہ اپنے جھنڈ سے بچھڑے ہوئے ایک بے یارومددگار پنچھی کی طرح ہے۔ تم اسے اپنے جال میں پھانس کر دانہ دنکا فراہم کر رہے ہو۔ میں نے اس حد تک اس کا وجود تسلیم کر لیا ہے۔ اپنی جانب سے اسے تمہاری ذات پر تصرف کا حق بھی دے دیا ہے لیکن جب تمہاری کہانی زندہ رہے گی وہ کب تک جیے گی؟ میں صرف یہ جاننا چاہتی ہوں کہ تمہاری غزالہ مر گئی تو تمہاری نظروں میں کس عورت کا نام سرفہرست ہو گا؟"

"اپنی ڈار سے بچھڑا ہوا پرندہ جب کسی دوسری ٹکڑی میں شامل ہو جاتا ہے تو بے یارومددگار نہیں رہتا۔ نئی ٹکڑی اس کی شناخت بن جاتی ہے۔ یہ بہت اچھی بات ہے کہ تم نے غزالہ کا وجود ہی نہیں بلکہ میری اور اس کی گہری رفاقت کو بھی کھلے دل سے تسلیم کر لیا ہے۔ میرا خیال ہے کہ اس بارے میں تمہیں زیادہ نہیں سوچنا چاہیے۔ زندگی کا کوئی بھی بھروسا نہیں ہوتا۔ لوگ جینے کے لیے عجیب عجیب باتوں کا سہارا لیتے ہیں اور جیتے چلے جاتے ہیں۔ کسی کو کتوں کے پیشاب میں حیات کی شفا ملتی ہے تو کوئی سنکھیا کھا کر اپنی زندگی کو طول دیتا ہے مگر موت سب کو آتی ہے۔ ایک دن ہر زندہ جسم آگ یا مٹی کی خوراک بن کر اس دنیا سے گم ہو جاتا ہے۔ کوئی نہیں جانتا کہ اس کا آخری دن کون سا ہو گا۔ موت کی گھڑی بس اچانک ہی سر پر آ جاتی ہے۔ یہ ضروری نہیں کہ میری اور تمہاری زندگی میں غزالہ کو موت کی [illegible] ہوئی گمنام وادیوں کا سفر کرنا پڑ جائے۔ اس سے پہلے ہم دونوں یا ہم میں سے کوئی ایک ان اندھی وادیوں کے سفر پر روانہ ہو سکتا ہے اس لیے تمہاری قیاس آرائیاں بے بنیاد ہیں۔"

"قیاس آرائی بے بنیاد ہی سہی لیکن میرے ذہن میں یہ بات بیٹھ چکی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ تم دونوں بہ ہنسی خوشی خوشگوار ازدواجی زندگی گزارتے رہو اور میں اس دنیا سے کوچ کر جاؤں لیکن میں پھر بھی تمہارا جواب سننا چاہتی ہوں۔ میں آج سے پہلے بھی تم سے اس بارے میں گفتگو کر چکی ہوں لیکن تمہارا جواب تشنہ رہا تھا۔" وقت [illegible] پر بولنے کی دھن سوار ہو چکی تھی اور وہ [illegible]

"تمہیں خود سوچنا چاہیے کہ میں مغرب کی [illegible]

فراموشی کی زندگی کو چھوڑ کر یہاں کیوں پڑی ہوئی ہوں؟ مجھے تمہارے اعلیٰ مقاصد سے کچھ لینا ہے نہ ہی لاتیڈ سے کوئی بڑی چاہت ہے۔ پھر بھی میں اپنا وقت یہاں گزار رہی ہوں' آخر کیوں......؟"

وہ خاموش ہو کر جواب طلب نگاہوں سے میری طرف دیکھتی رہی پھر اس نے آہستگی سے اپنا گلاس ہونٹوں سے لگا لیا۔ اس نے اپنے خول سے باہر آکر میرے اوپر شدید دباؤ ڈال دیا تھا۔

"تم نے خود پرانی باتوں کا حوالہ دیا ہے تو تمہیں میرا جواب بھی یاد ہونا چاہیے" میں نے دھیمے لہجے میں کہا "آدمی اپنی زندگی میں صرف ایک بار محبت کرتا ہے اور میں غزالہ کی صورت میں اپنی محبت کا ثمر پا چکا ہوں۔ اگر تم محبت کو دو حصوں میں ہی بانٹ لینے پر مصر ہو تو مجھے بے باکی کے ساتھ یہ اعتراف کرنے میں کوئی عار نہیں کہ میں نے پہلے درجے کی محبت غزالہ سے کی اور تمہارا نام دوسرے درجے میں آتا ہے۔"

اس نے لذت آمیز انداز میں اپنی مخمور آنکھیں بھینچ کر اپنا چہرہ چھت کی طرف کر لیا۔ اس کی صراحی دار گلابی گردن کا حسن کچھ فزوں ہو گیا پھر ڈرائنگ روم کی خاموش فضا میں اس کی مشتاق زدہ سی آواز ابھری "میں تم سے کہہ چکی ہوں کہ میں غزالہ کے حق پر ڈاکہ ڈالنے کا کوئی ارادہ نہیں رکھتی۔ میرے لیے اتنا ہی کافی ہے کہ تم مجھے دوسرے درجے میں رکھتے ہو۔ تمہارے اس اعتراف یا انکشاف نے میرے دل میں ٹھنڈک ڈال دی ہے۔ آج تک میں اپنی انا کے خول میں بند ہو کر ایک سراب کے پیچھے دوڑ رہی تھی لیکن اب مجھے اندازہ ہوا کہ وہ سراب اور منزل کے درمیان کی ایک حقیقت ہے۔ میں اپنی جھوٹی انا کو لات مار کر ڈنکے کی چوٹ پر کہتی ہوں کہ مجھے تم سے محبت ہے' میں تم کو چاہتی ہوں' میں تم کو نہیں بھول سکتی۔" وہ آنکھیں کھول کر مسحور سے انداز میں میرے قریب آئی اور پھر گریبان پکڑ کر مجھے جھنجوڑ کر رکھ دیا۔ میں بری طرح بوکھلا گیا۔ میں نے اس سے دور رہنے کی بہت کوشش کی لیکن وہ والہانہ انداز میں میرے سینے سے سر ٹکا کر میرے بازوؤں کو بھینچنے لگی۔

"ہوش میں آؤ ویرا!" میں نے اس کے بال مٹھی میں جکڑ کر بوکھلائی ہوئی آواز میں کہا "کیوں خود کو تماشا بنانے پر تلی ہوئی ہو؟ گھر میں ایس پی ایف والے دندناتے پھر رہے ہیں۔ کسی بھی لمحے اقبال خان یہاں آسکتا ہے۔ وہ ہمیں اس حال میں دیکھ کر کیا سوچے گا؟"

"مجھے اب کسی کے سوچنے کی پروا نہیں رہی" وہ مجھ سے دور ہوتے ہوئے بولی "مجھے اپنے اوپر ناز ہوا کرتا تھا کہ دنیا کا کوئی مرد مجھے اپنا کھلونا نہیں بنا سکا..... میں اپنی پسند کے مردوں کو کھلونا بنائے رکھتی تھی ان سے کھیلتی رہتی تھی اور جب دل بھر جاتا تھا تو پرانے کھلونے کو پھینک کر نئے شکار کی تلاش میں نکل کھڑی ہوتی تھی۔ شاید تم ہی نے ایک بار مجھے مردوں کی شکاری کہا تھا لیکن وہ سب میری بھول تھی۔ میں تمہارے سامنے ہار چکی ہوں۔ تم نے مجھے دوسرا درجہ دے کر بہت زیادہ عزت سے نوازا ہے۔ میرا دل چاہ رہا ہے کہ میں چیخ چیخ کر سب کو بتاتی پھروں کہ ڈینی میری پہلی چاہت ہے اور میں اس کی دوسری پسند ہوں......"

"خدا کے لیے ہوش میں رہو!" میں نے اس کے سامنے اپنے ہاتھ جوڑ دیے "ایسی حماقت کر بھی نہ بیٹھنا۔ غزالہ کے کانوں میں ان باتوں کی بھنک پڑ گئی تو ہماری ازدواجی زندگی میں تلخیوں کا زہر گھلنا شروع ہو جائے گا۔ تمہاری غیر ذمے دارانہ روش کی وجہ سے میرے اور تمہارے تعلقات بھی خراب ہو سکتے ہیں۔ پسند اور محبت کا محل جتنی تیزی سے شروع ہوتا ہے' جذباتی حماقتوں کی وجہ سے اس سے کہیں سرعت سے نفرت میں بدل جاتا ہے۔ تمہیں ان باتوں کا احساس ہونا چاہیے ورنہ تم میرے ساتھ اپنی زندگی کو بھی دشوار بنا لوگی۔"

وہ اپنی جگہ پر بیٹھ کر جارحانہ انداز میں ہنس پڑی "ڈینی' میں تمہیں اپنی کیفیت سے آگاہ کر رہی تھی۔ مجھ سے کسی بھی حالت میں ایسی بے احتیاطی سرزد نہیں ہو سکتی جس سے تمہیں کوئی دکھ پہنچے۔ تمہیں خوش و خرم دیکھ کر میں بھی آسودہ رہتی ہوں۔ غزالہ سے پوچھ لینا کہ لنڈی کوتل سے روانگی کے بعد جب تمہیں اغوا کر لیا گیا تھا تو میری کیا حالت ہوئی تھی۔ جو عورت تمہیں یوں ٹوٹ کر چاہتی ہو وہ اپنے کسی قول یا فعل سے تمہیں دکھ کیسے پہنچا سکتی ہے؟"

چلتے برآمدے کے فرش پر وزنی جوتوں کی کھٹ کھٹ سن کر میں نے اپنا سر تھام لیا اور تقریباً کراہتے ہوئے کہا "مجھے تمہاری جذبات پر یقین آچکا ہے۔ اب اپنی تشہیری مہم بند کر دو۔ اقبال خان سنجیدہ اور خاندانی آدمی ہے۔ اسے ہمارے تعلقات کی نوعیت کا اندازہ ہو گیا تو میں اس کی نظروں میں اپنی وقعت کھو بیٹھوں گا۔"

ویرا نے اپنے داہنے ہاتھ کی دو انگلیوں کو چوم کر فضا میں میری طرف اچھالا' لوفرانہ انداز میں بائیں آنکھ دبائی اور شوخی سے مسکرانے لگی "ہمارے تعلقات کی نوعیت! اس وقت تو تم خاصی رومانٹک باتیں کر رہے ہو۔ کیا خرابی ہے ہمارے تعلقات میں؟ تم کہو تو میں اقبال خان......"

وہ اپنی بات ادھوری چھوڑ کر یک لخت ہی خاموش ہو گئی کیونکہ اقبال خان ڈرائنگ روم میں داخل ہو رہا تھا۔

"بندوبست ہو گیا" وہ دور ہی سے بولا "میرے آدمی چل پڑے ہیں۔ تھوڑی ہی دیر میں ان بدمعاشوں کو گھیر کر پکڑ لیا جائے گا۔ ہو سکتا ہے کہ ہمیں باہر جانا ہی پڑے۔ میرے آدمی ڈبل فارمیشن میں آئیں گے۔"

"ڈبل فارمیشن!" ویرا نے پلکیں جھپکاتے ہوئے حیرت سے پوچھا "یہ کیا ہوتی ہے؟"

"دراصل وہ لوگ.....!" روانی میں جواب دیتے ہوئے جوں ہی اقبال خان کی نظر ویرا کے چہرے پر پڑی' وہ ایک جھٹکے سے

خاموش ہو گیا اور چند ثانیوں تک ویرا کی طرف دیکھتے رہنے کے بعد بولا "تمہاری آواز بھاری اور چہرہ متغیر ہو چکا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ تم نے بہت زیادہ پی لی ہے" اوّل خان کی دھیمی اور مجروح آواز سے اس کے دلی صدمے کا اظہار ہو رہا تھا۔

"زیادہ نہیں بس ذرا تیزی سے پی ہے اس لیے رنگ دکھا رہی ہوگی" ویرا کسی شرمندگی کے بغیر بولی "لیکن میرا ذہن بالکل ٹھیک ٹھاک کام کر رہا ہے۔ تم نے ابھی تک ڈیل فارمیشن کے بارے میں نہیں بتایا۔"

"بہتر ہوگا کہ تم یہیں صوفے پر لیٹ کر آرام کرو" اوّل خان نے اسے دیدہ دلیری پر آمادہ پا کر سرد مہری سے کہا "ہم باہر برآمدے میں ہی بیٹھ جاتے ہیں۔ ہماری باتوں سے تمہارے آرام میں خلل پڑے گا۔"

"خلل!" وہ اپنی ترشی ہوئی زلفیں جھٹک کر ایک ادا سے ہنس پڑی "خلل، خلال اور خلیل..... میں آج بھی ان تینوں لفظوں میں مشکل سے تمیز کر پاتی ہوں..... خلال اس تنکے کو کہتے ہیں نا جس سے یہاں کے پان خور اپنے دانتوں کے بیچ ادھیڑتے رہتے ہیں؟"

اوّل خان اپنے پان خوروں کی وہ ہتک برداشت نہ کر سکا اور تلخی سے بولا "خلال صرف یہاں نہیں پوری دنیا میں استعمال ہوتی ہے۔ خنزیر کا سخت اور ریشے دار گوشت کھانے والے گورے خلال کے بغیر رہ ہی نہیں سکتے۔"

"تم جذباتی ہو رہے ہو" ویرا فضا میں ہاتھ لہراتے ہوئے بولی "ہم لوگ اسے خلال نہیں ٹوتھ پک کہتے ہیں۔ تیسرے درجے کے ہوٹلوں میں اس تنکے کے لیے جو گھٹیا نام استعمال کیا جاتا ہے، میں اسے دہرا بھی نہیں سکتی۔ تم فوراً الزام لگا دوگے کہ میں نشے کی ترنگ میں گالیوں پر اتر آئی ہوں۔"

"آؤ، باہر ہی بیٹھیں گے!" اوّل خان نے اسے نظر انداز کر کے مجھ سے کہا اور ایک جھٹکے سے واپسی کے لیے مڑ گیا۔ میں نے اپنی جگہ چھوڑی تو ویرا بھی میرے ساتھ اٹھ کھڑی ہوئی۔

"میں بھی تمہارے ساتھ چلوں گی" اس نے بلند آواز میں کہا۔ ہم دونوں ہی میں قدم بڑھا کر اس کے قریب سے گزرا تو اس نے میری طرف جھک کر سرگوشی کی "اب میں اسے خوب ستاؤں گی۔"

"تم اس کمرے سے باہر نہیں..... " اوّل خان پلٹ کر گرجا لیکن اس کی بات مکمل ہونے سے پہلے ہی قرب و جوار سے ایک فائر کی گونج سنائی دی۔ اس کے ساتھ ہی ایک ہولناک دھماکا ہوا، فضا میں لمحہ بھر کے لیے تیز نیلاہٹ روشنی بھر گئی پھر پوری عمارت اندھیرے میں ڈوب گئی۔

فائر اور دھماکے کے بعد فضا پر خوف اور سکوت طاری ہو گیا۔ بس باہر ایمبولینس والوں کے دوڑتے ہوئے قدموں کی آہٹیں سی آوازیں گونج رہی تھیں۔

"میں یہیں بیٹھ جاتی ہوں" چند ثانیوں کے بعد ویرا کی سپاٹ آواز ابھری "تم دونوں ہی باہر ہو آؤ" اس نے وہ فقرے ایسے لاتعلقانہ انداز میں ادا کیے تھے جیسے فائر، دھماکا اور تاریکی اس کے لیے قطعی غیر اہم رہے ہوں۔

اوّل خان تذبذب اور بے یقینی کے عالم میں اپنی جگہ پر کھڑا رہا اور میں اس کے قریب سے دوڑتا ہوا باہر نکل گیا۔

باہر نہ صرف جہانگیر کے مکان کے وسیع و عریض احاطے میں گہری تاریکی کا راج تھا بلکہ پورا علاقہ اندھیرے میں ڈوبا ہوا نظر آ رہا تھا۔ اسٹریٹ لائٹس تک بند ہو چکی تھیں۔ ہر طرف پھیلے ہوئے اندھیرے سے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ علاقہ کسی پاور بریک ڈاؤن یا لوڈشیڈنگ کی زد میں آ گیا ہو۔

اندھیرے میں بوکھلاہٹ کا شکار ہو کر ادھر ادھر بھاگنے کے بجائے میں ایک ہی جگہ کھڑا رہا۔ اس دوران میں اوّل خان بھی خاموشی سے میرے قریب آ کھڑا ہوا۔ مجھے اس کی موجودگی کا احساس اس وقت ہوا جب وہ بڑبڑاتے ہوئے بولا "پتا نہیں میرے آدمی کہاں رہ گئے..... یہ اندھیرا کسی تخریب کاری کا نتیجہ معلوم ہوتا ہے۔"

"میرا ذہن بھی فائر اور نیلگوں روشنی کے تیز جھماکے میں الجھا ہوا ہے" میں نے اندھیرے میں گھورتے ہوئے کہا "شاید کسی نے اس علاقے کا پی ایم ٹی اڑا دیا ہے۔"

"بعض اوقات تم خاصی پیچیدہ اصطلاحات استعمال کر جاتے ہو" اوّل خان کی آواز سے ہلکی سی بیزاری مترشح تھی۔ "ایم پی اے اور ایم این اے سننے میں آتا رہتا ہے۔ یہ پی ایم ٹی کیا بلا ہے؟"

میں سنگین ماحول میں گھرا ہوا ہونے کے باوجود اپنی بے ساختہ ہنسی پر قابو نہ رکھ سکا اور بولا "یہ اسمبلی یا کسی کیبنٹ کے رکن کا عہدہ نہیں بلکہ کھمبے پر نصب اس ساکت برقی مشین کے نام کا مخفف ہے جسے پول ماؤنٹڈ ٹرانسفارمر کہا جاتا ہے۔"

اوّل خان کھسیا کر میری ہنسی میں شامل ہو گیا اور حیرت سے پوچھنے لگا "تو کیا یہ آہنی مشین صرف ایک گولی سے بھی تباہ ہو سکتی ہے؟"

"مشتاق نے پر لگی ہوئی گولی کافی سے زیادہ ہوتی ہے۔ تباہی کے لیے شارٹ سرکٹ ہونا کافی ہوتا ہے۔ بعض اوقات بال کی طرح باریک تاروں کے آپس میں جڑ جانے سے کروڑوں کے بجلی گھر بیٹھ جاتے ہیں....."

"ہونہ ہو یہ ان ہی چھینٹوں میں سے کسی کی حرکت معلوم ہوتی ہے" وہ میری بات کاٹ کر بولا "وہ خاموشی سے انتظار کرنے کے بجائے کچھ نہ کچھ کر گزرنے پر تلے ہوئے نظر آتے ہیں۔"

"اندھیرے میں تمہارے آدمی آسانی سے ان کا سراغ نہیں لگا سکیں گے۔"

اسی وقت اوّل خان کے ہاتھ میں موجود وائرلیس اپریٹس سے ایک مدھم سی انسانی آواز سنائی دینے لگی۔ اوّل خان نے اندھیرے میں ٹٹول کر اس آلے کی آواز قدرے بڑھا دی۔

وہ متعدد آدمی تھے جو وقفے وقفے سے بول رہے تھے۔ ان سب

کے مخاطب کوڈز میں بروڈی کا لفظ مشترک تھا۔ اس کے ساتھ کوئی نہ کوئی عدد بھی بولا جا رہا تھا۔

"تم کون سے بروڈی ہو؟" میں نے ہنس کر اوّل خان سے پوچھا۔

"صرف بروڈ!" اس نے مختصر سا جواب دیا اور اپنی توجہ ایرپیس سے ابھرنے والی آوازوں پر مرکوز کر دی۔ وہ باری باری ایک دوسرے کو اپنی پوزیشن سے آگاہ کر کے اگلے علاقے میں ہونے والے روشنی کے تیز جھماکے اور پھر گہرے اندھیرے کے بارے میں اپنی قیاس آرائیاں بیان کر کے دوسروں کی رائے حاصل کرنے کی کوشش کر رہے تھے۔

"بروڈی تھری کالنگ بروڈی سیون!" ایرپیس پر آواز ابھری "تمہارا خیال بالکل غلط ہے۔ یہ کسی بم کا دھماکا نہیں تھا۔ میں سات سال تک واپڈا میں کام کرتا رہا ہوں۔ میں شرطیہ کہہ سکتا ہوں کہ وہ کسی بجلی شارٹ سرکٹ کی نیلگوں روشنی تھی۔ کسی سب اسٹیشن میں آگ لگی تھی یا ہائی ٹینشن تار ٹوٹے تھے۔ یہ کوئی اتفاق بھی ہو سکتا ہے لیکن ہمیں بروڈ کو پوری پوزیشن سے آگاہ کر دینا چاہیے۔ میرا اندازہ ہے کہ یہ واقعہ اسی علاقے میں رونما ہوا ہے جو ہماری منزل ہے۔ ہم کسی بھی وقت اس تاریک علاقے میں داخل ہونے والے ہیں۔۔۔ اوور!"

"بروڈی سیون ریپلائنگ بروڈی تھری!" ایرپیس سے ایک مخنی اور بیزار سی آواز ابھری "میرے ذہن میں جو کچھ آیا تھا میں نے وہ کہہ ڈالا لیکن تمہاری بات بھی قرین قیاس معلوم ہوتی ہے۔ اگر ٹارگٹ ایریا اندھیرے میں ڈوب چکا ہے تو ہمیں وہاں داخل ہونے سے پہلے بروڈ سے ہدایت لے لینی چاہیے۔ میں بجلی اور اس کی باریکیوں کو نہیں سمجھتا۔ تم خود ہی بروڈ سے بات کر لو۔ لمحہ بھر میں تمہیں نئی ہدایت مل جائے گی۔۔۔ اوور!"

"اگر تم ہمارے سینئر ہو" بروڈی تھری کی پراحتجاج آواز ابھری "مشن کی کمان تم ہی کر رہے ہو۔ بروڈ سے تم بات کر لو۔ مجھے اس کی آواز سے خوف آتا ہے اور میں بلاوجہ ہکلاہٹ کا شکار ہو جاتا ہوں۔ اوور۔"

"تم کتنے احمق ہو" جھلائی ہوئی آواز میں کہا گیا پھر بروڈی سیون بالکل ہی بدلی ہوئی، نرم اور عاجزانہ آواز میں بروڈ یعنی اوّل خان کو پکارنے لگا۔

اوّل خان شاید اپنے آدمیوں کو یہ تاثر دینا چاہ رہا تھا کہ اس نے بروڈی تھری اور بروڈی سیون کے درمیان ہونے والی گفتگو نہیں سنی اس لیے اس نے چوتھی کال کے بعد بروڈی سیون کو جواب دیا۔

بروڈی سیون، اوّل خان کو مشاہدات سے آگاہ کرتا رہا۔ اوّل خان نے مکمل خاموشی اور تحمل سے اس کو بات پوری کرنے کا موقع دیا اور اس سے کال اوور ہوتے ہی اپنا فیصلہ سنا دیا "پورا علاقہ اندھیرے میں ڈوبا ہوا معلوم ہو رہا ہے۔ گاڑیوں میں یہاں داخل ہونا خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔ گاڑیاں باہر چھوڑ کر سب لوگ پیدل آگے بڑھیں۔ وہ دونوں ابھی تک اسی علاقے میں موجود ہونے چاہئیں۔ ان کے پاس کالے رنگ کی اکارڈ ہے۔ ان کے ساتھ ایک سخت مند اور دراز قامت قیدی بھی موجود ہو گا۔ انہوں نے کوئی داؤ آزما کر قیدی کے ایک کولہے کی ہڈی اتار کر اسے تقریباً معذور کیا ہوا ہے۔ ہمارا پہلا ہدف اسی قیدی کی بازیابی ہے۔ میں مسلسل لائن پر موجود رہوں گا۔ کہیں بھی کوئی غیر معمولی بات نظر آئے تو مجھے فوراً اطلاع ملنی چاہیے۔۔۔ اوور اینڈ آل" اس نے پیغام نشر کرنے والا بٹن چھوڑ کر اپنی جانب سے اس کال کا سلسلہ منقطع کر دیا لیکن ایرپیس کو بدستور آن رہنے دیا۔

اوّل خان کی طرف سے ہدایات کا اجرا ہوتے ہی ٹرانسمیٹر پر زبانی افرا تفری کا ایک طویل سلسلہ شروع ہو گیا۔ اس مہم میں غالباً کئی بروڈی شامل تھے اور ان میں سے ہر ایک کے پاس ایسا لاسلکی مواصلاتی آلہ موجود تھا جو مخصوص فریکوئنسی پر دوسروں کے آلات سے ہم آہنگ تھا اور ان میں سے ہر شخص اپنے ایرپیس کو آن رکھ کر دوسروں کی گفتگو سن سکتا تھا۔ اس مہم کا آغاز ہوتے ہی ان سب لوگوں نے اپنے اپنے ٹرانسمیٹرز آن کر لیے اور ہر ایک کو اپنے چیف کی دی ہوئی ہدایات کا علم ہو چکا تھا مگر پھر بھی بروڈی سیون ہر شخص سے سب سے پہلے اسی امر کی تصدیق طلب کر رہا تھا اور پھر اسے اس کے متعینہ راستے کے بارے میں بتا رہا تھا۔ میں نے ان لوگوں کے درمیان ہونے والی گفتگو سے اندازہ لگایا کہ بروڈی سیون کو اپنے مشن کی کامیابی کے ساتھ ہی اس بارے میں فکر لاحق ہو گئی تھی کہ کہیں اندھیرے میں ہونے والی غلط فہمی کی بنا پر اس کے ساتھی آپس ہی میں نہ لڑ پڑیں۔

شاید وہ علاقہ بروڈی سیون کا دیکھا بھالا تھا اور اسی وجہ سے اسے اس مہم کی کمان سونپی گئی تھی کیونکہ وہ اپنے ہر ساتھی کو مخصوص گلیوں، چوراہوں اور امتیازی نشانیوں کے ساتھ اس کے دائرہ کار سے آگاہ کر رہا تھا۔ اور ہر شخص پوری توجہ سے اس سے ہدایات لے رہا تھا۔

"میں نے دنیا کے بہت سے ملک دیکھے ہیں" اچانک ہی اوّل خان بڑبڑا کر کہنے لگا "ہر جگہ بے شمار چھوٹے اور بڑے جرائم ہوتے ہیں لیکن تحقیقات کے نتیجے میں ہمیشہ مقامی مجرم ہی بے نقاب ہوتے ہیں۔ باہر سے آنے والے غیر ملکی مجرموں میں اتنی ہمت اور جرأت نہیں ہوتی کہ وہ مقامی قانون سے ٹکرانے کا خطرہ مول لیں لیکن کراچی کا باوا آدم ہی نرالا ہے۔ یہاں جس کا جی چاہتا ہے، سو دو دن کر قانون کو للکار بیٹھتا ہے اور مار کھائے بغیر بھاگ نکلنے میں کامیاب ہو جاتا ہے۔ ان حرام زادے، دو ٹکے چینیوں کو یہ ہمت کیسے ہوئی کہ وہ جہانگیر کے گھر میں گھس کر اسے یرغمال بنا بیٹھے اور جب پکڑے جانے کا خطرہ پیدا ہوا تو اسے ساتھ لے کر فرار ہو گئے؟ وہ میرے ہاتھ لگ گئے تو تم یقین کرو کہ کڑی بازپرس کے بعد میں انہیں تڑپنے کی موت ماروں گا۔ ڈون کا نگ تو کو ان کے سایوں کا بھی سراغ نہیں مل سکے گا۔"

"آہستہ بولو!" میں نے اسے گھنی مارتے ہوئے کہا "قاتلوں اور بدمعاشوں کے بھی کچھ قانونی حقوق ہوتے ہیں۔ انھیں عدالتوں میں صفائی کا موقع دیے بغیر کتوں اور بلیوں کی طرح نہیں مارا جاسکتا۔ تم ایس ٹی ایف کے ایک ذمے دار افسر ہو۔ انسانی حقوق کی کسی تنظیم نے تمہارے یہ الفاظ سن لئے تو تمہارے خلاف ایک طوفان کھڑا ہوجائے گا۔"

"انسانی حقوق!" اندھیرے میں اس کی تنفر آمیز آواز ابھری "یہ سب عالمی مفادات کے ڈھکوسلے ہیں۔ جب تک ان کے مفادات کو زک نہیں پہنچتی' وہ انسانی حقوق کی بڑی سے بڑی خلاف ورزیوں پر بھی آنکھیں بند کئے رہتے ہیں۔ جب ان کی راہ میں رخنہ اندازی ہونے لگتی ہے تو ایک شور کھڑا کرکے لشکر کشی تک کی نوبت آجاتی ہے۔ چند برطانوی ملاحوں کی تضحیک کو بہانہ بنا کر انگریزوں نے بحر اوقیانوس عبور کرکے فاک لینڈ کو جیب میں ڈالنے کی جو کامیاب کوشش کی تھی' وہ زیادہ پرانی بات نہیں ہے۔ شاید ایس ٹی ایف ایسی ہی رکاوٹوں کو توڑ کرنے کے لئے بنائی گئی ہے۔ ہم سرکاری ہیں نہ غیر سرکاری' ریکارڈز اور کاغذات پر دور دور تک ہمارا وجود ثابت نہیں کیا جاسکتا لیکن تم جانتے ہو کہ ہم کسی بھی محب وطن پاکستانی سے زیادہ اس زمین کے وفادار ہیں۔ میں قانونی موشگافیوں میں الجھے بغیر' ہر اس شخص کو جہنم واصل کردینے کا عزم رکھتا ہوں جو اس ملک اور یہاں رہنے والوں کا دشمن ہو...."

"تم یہ سب کرتے ہو اور پھر بھی عزت کی زندگی گزار رہے ہو۔ یہ بہت بڑی بات ہے" میں نے سگریٹ سلگانے کے بعد کہا "لیکن ایمانداری سے سوچو تو تمہیں اپنی کارکردگی کے لئے ذرا بھی قانونی تحفظ حاصل نہیں ہے۔ تمہارے کارناموں کو کسی بھی وقت تمہارے خلاف فرد جرم میں تبدیل کیا جاسکتا ہے...."

اس نے بھڑک کر میری بات کاٹ دی "ایس ٹی ایف کی داغ بیل ڈالنے والے لوگ اوّل درجے کے محب وطن اور بے لوث افراد تھے۔ ان کے مقاصد بہت اعلیٰ تھے۔ ہم لوگ ارضی نہیں بلکہ آفاقی قانون کے قائل ہیں۔ ہر الہامی قانون نے انسان کو قصاص اور انتقام کا پورا پورا حق دیا ہے۔ جو ہماری جڑوں کو کاٹنے کی کوشش کرتے ہیں' ہم ان کے پرخچے اڑا دیتے ہیں اور یہی قانون فطرت ہے۔ اگر آج بدعنوان سیاست دانوں کا کوئی ٹولہ برسر اقتدار آکر' ہٹ دھرمی کے ساتھ' ہم سے ہماری کارکردگی کا بے جا حساب لینا شروع کردے تو بھی ہم اپنے ضمیر کے سامنے سرخ رو رہیں گے۔ ہم اپنے اختیارات کے سہارے جرم نہیں کرتے' ہولناک جرائم کا انسداد کرتے ہیں۔"

ڈرائنگ روم میں چٹ کی ہلکی سی آواز کے ساتھ روشنی کا ایک شعلہ بھڑکا۔ میں نے پلٹ کر دروازے میں سے اندر جھانکا تو دریا کے ہونٹوں میں سگریٹ دبی ہوئی تھی اور وہ دیا سلائی کی مدد سے اسے سلگانے کی کوشش کررہی تھی۔

دیا سلائی بجھ گئی تو سگریٹ کے سلگتے ہوئے سرے کے قریب سے دریا کی منمناتی ہوئی آواز ابھری "اپنا گلاس ختم کررہے ہو یا میں اسے بھی خالی کردوں؟"

"ارے نہیں' تم بوتل کو بھی خالی کردو اور وہیں مری رہو" میں نے جل کر اونچی آواز میں کہا "مکاڈو والے مال غنیمت میں ایک دلکش اور مدہوش عورت کو پاکر بہت خوش ہوں گے۔ ابھی تک انھیں صرف جہانگیر پر گزارہ کرنا پڑ رہا ہے۔ زنانہ کوٹھے کی ہڈیاں اتارنے اور بٹھانے کا عمل ان کے لئے خاصا خوش گوار ثابت ہوگا۔"

دریا کا ہلکا ہلکا سا قہقہہ سنائی دیا پھر اس کی خفیف آواز آئی "اس وقت تم کسی کثیرالعیال رنڈوے کی طرح گلگلا رہے ہو۔ تم اندھیرے میں کسی چمگادڑ کی طرح آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر کون سا تیر مار رہے ہو جو میرے یہاں بیٹھے رہنے پر اعتراض کررہے ہو۔ کام بتاؤ تو میں ابھی باہر آجاتی ہوں۔"

"اس سے منہ نہ لگو" اوّل خان نے آہستہ سے کہا "اس وقت وہ تھوڑی سی بہکی ہوئی ہے۔ اپنی بے تکی باتوں سے ذرا سی دیر میں تمہیں آؤٹ کردے گی اور کچھ سوچنے سمجھنے کے قابل نہیں رہوگے۔"

میں تھکے ہوئے انداز میں وہیں پڑی ہوئی ایک کرسی پر بیٹھ گیا۔

چند منٹ بعد ٹرانسمیٹر پر اطلاع آئی کہ اس علاقے کا پی ایم ٹی واقعی اڑا دیا گیا تھا۔ اس میں سے بہنے والا کثیف تیل فٹ پاتھ اور سڑک پر دور تک پھیلا ہوا تھا اور بجلی کی فراہمی کا سلسلہ منقطع ہوئے کافی دیر گزر جانے کے باوجود وہاں جلتے ہوئے تاروں کی تیز بو پھیلی ہوئی تھی۔

"چھٹی ہوئی" اوّل خان وہ اطلاع سن کر بڑبڑایا "اس کا مطلب ہے کہ ٹرانسفارمر کی تبدیلی سے پہلے اس علاقے میں بجلی کی فراہمی بحال نہیں ہوسکے گی اور ہمیں اندھیرے میں ان بدمعاشوں کو تلاش کرنا ہوگا۔"

"ان کا روشنی میں بھی ہاتھ آنا اتنا آسان نہیں ہوگا۔ مجھے تو بس یہ فکر کھائے جارہی ہے کہ جہانگیر کس حال میں ہوگا۔ وہ اب بہت زیادہ جسمانی اذیتیں سہنے کا عادی نہیں رہا ہے" میں نے کہا۔

ایس ٹی ایف کے کمانڈوز کو لانے والی جیپ چاند روڈ کے آخری سرے پر احاطے کی دیوار کے قریب کھڑی ہوئی تھی۔ میں دیکھ چکا تھا کہ اندھیرا پھیلنے کے بعد کمانڈوز نے مکان کے چاروں کونوں کی نگہبانی کے ارادے سے برق رفتار پیش قدمی کی تھی لیکن جیپ اس وقت بھی خالی نہیں تھی۔ اس میں نصب ٹرانسمیٹر پر آنے والے پیغامات سے باخبر رہنے کے لئے ایک کمانڈو جیپ میں موجود تھا اور احاطے میں پھیلی ہوئی گھور تاریکی میں جیپ کے ڈیش بورڈ میں نصب چند روشنیوں کا ہلکا سا انعکاس برآمدے سے بھی دیکھا جارہا تھا۔

اچانک اوّل خان کے ٹرانسمیٹر پر اطلاع آئی کہ سیاہ لکارڈو میں

تھی۔ وہ سڑک سے کافی دور ایک ویران پلاٹ پر جمع کوڑے کے ڈھیر سے آگے اس طرح پارک کی ہوئی تھی کہ گہری تاریکی میں سرسری نظر میں اس کا دیکھ لیا جانا بھی ممکن نہیں تھا۔ میرے لئے یہ بات سنسنی خیز اور حوصلہ افزا تھی۔

اژل خان نے فوراً ہی ہدایت دی کہ قریب ہو جانے والے مزید دو افراد اس مقام پر پہنچ جائیں اور پھر منظم انداز میں اس ایکارڈ کی جانب پیش قدمی کی جائے تاکہ مقابلے کی صورت میں منہ کی نہ کھانی پڑے۔

ایس ٹی ایف کے اراکین میں کمال کی بات یہ تھی کہ وہ اپنے فرائض کی ادائیگی میں ہمہ تن گوش بر آواز رہتے تھے اور ٹال مٹول سے کام لے کر گلو خلاصی کی فکر میں غلطاں نہیں رہتے تھے۔ اژل خان کا حکم سنتے ہی یکے بعد دیگرے چار افراد نے برڈی سیون سے رابطہ کرکے اپنی پوزیشن بتائی۔ وہ سب ہی خالی پلاٹ سے ملحقہ گلیوں میں پوشیدہ رہ کر پیش قدمی کر رہے تھے۔

میں ٹرانسمیٹر پر ان لوگوں کی تمام گفتگو سن رہا تھا لیکن ایسا ٹ پروٹوکول کچھ ایسا تھا کہ اژل خان اپنے احکام برڈی سیون کو دے رہا تھا اور وہ ان احکام کی روشنی میں دوسروں کو ہدایات دے رہا تھا۔

دو آدمیوں کو خالی پلاٹ کی طرف روانہ کرنے کی ہدایات جاری کرنے کے بعد برڈی سیون نے اپنے دوسرے ساتھیوں سے رابطہ کرکے انہیں بریف کرنا شروع کردیا۔ میرے لئے وہ ایک غیر اہم اور رسمی سی کارروائی تھی اس لئے میں بے فکری سے کرسی میں دھنسا ریڈیائی آوازوں کے صوتی زیروبم سے محظوظ ہوتا رہا۔

جب برڈی سیون' برڈی ون سے مخاطب ہوا تو اس کے تیسرے پیغام کے بعد مجھے چونکنا ہونا پڑ گیا۔ برڈی ون کو پکارا جا رہا تھا لیکن جواب ندارد۔ دوسری طرف چھائی ہوئی خاموشی کی وجہ سے برڈی سیون کی آواز میں بتدریج ایک عجیب سی تشویش ابھرتی جارہی تھی۔

"یہ کہاں غائب ہو گیا؟" اژل خان پُرتشویش آواز میں بڑبڑایا۔ میری ہی طرح وہ بھی پوری توجہ سے ٹرانسمیٹر پر ہونے والی دوطرفہ باتیں سنتا رہا تھا۔

دو آدمی ایکارڈ والے خالی پلاٹ کی طرف بھیج دیے گئے تھے۔ بقیہ لوگ تیزی کے ساتھ اس علاقے کی طرف سمٹنے لگے جہاں برڈی ون کی موجودگی متوقع تھی۔

پے درپے سات ناکامیوں کے بعد برڈی سیون دوسروں کو ہنگامی ہدایات دے رہا تھا کہ اس کی طرف سے ایک کال اوور ہوتے ہی اسپیکر پر ایک کانپتی ہوئی' نقاہت زدہ آواز ابھری "برڈی ون کالنگ اینی باڈی.... جو بھی میری آواز سن رہا ہو' وہ اس کال کا جواب دے.... اوور۔"

"اوہ!" اژل خان کے حلق سے ایک غضب ناک غراہٹ آزاد ہوئی۔ "معلوم ہوتا ہے کہ یہ کسی مصیبت سے دوچار ہو چکا ہے.... مجھے تو اس کی طویل خاموشی سے ہی کسی گڑبڑ کا یقین ہو چکا تھا۔"

دوسری طرف سے کسی نے کوئی جواب نہیں دیا۔ برڈی ون سے گفتگو کا سب سے زیادہ استحقاق برڈی سیون کو حاصل تھا' اس لئے دوسرے خاموش ہی رہے۔ چند ثانیوں بعد برڈی سیون لائن پر آگیا۔

"برڈی سیون ریسیونگ برڈی ون" اس کی آواز سنائی دی "تم کہاں ہو اور کیا کر رہے ہو؟.... اوور!"

"مجھ سے انگریزی میں بات کرو" اس بار برڈی ون نے انگریزی میں کہا "میں اس وقت دشمن کی تحویل میں ہوں' یہ دونوں صرف انگریزی سمجھ سکتے ہیں اس لئے مجھے انگریزی میں بات کرنے کی اجازت دی گئی ہے۔ انہوں نے پیچھے سے حملہ کرکے میری کھوپڑی پر ضرب لگائی اور مجھے بے ہوشی کے عالم میں اٹھا کر لے آئے۔ اب میں ان کے رحم و کرم پر ہوں۔ یہ لوگ تم سے بات کرنا چاہتے ہیں.... اوور!"

"تم وارونڈ اسٹریٹ سے آگے بڑھ رہے تھے۔ مجھے اندازہ ہے کہ تم کو کہاں گھیرا گیا ہوگا۔ صرف دو چار مکانوں کی دیکھ بھال کے بعد ہم تم تک پہنچنے میں کامیاب ہو جائیں گے" برڈی سیون کا لہجہ سخت اور سرد ہو گیا "انہوں نے تمہیں بات کرنے کی اجازت دے کر سنگین غلطی کی ہے۔ اب یہ ہمارے ہاتھ سے نہیں بچ سکیں گے.... اوور۔"

"مارنے یا مرجانے کے فلسفے پر عمل کرنے والے کبھی قیدی نہیں بنتے" اس بار اجنبی لب ولہجے میں ایک استہزائیہ غیر ملکی آواز سنائی دی "تم وارونڈ اسٹریٹ کے چار نہیں' سارے مکانات چھان ڈالو' تمہیں ہمارا سراغ نہیں مل سکے گا۔ ہم ایک محفوظ ٹھکانے پر ہیں۔ جہانگیر کو بے ہوش کرکے ایکارڈ سمیت ایک کوڑے دان کے قریب چھوڑ چکے ہیں۔ ہماری فکر کرنے کے بجائے اسے تلاش کرو۔ وہ ہوش میں آگیا تو اس کی چیخیں زمین و آسمان تک کو دہلا دیں گی۔ اس کے گلے کی ہڈی کو کوئی ماہر ترین آرتھوپیڈک بھی سرجری کے بغیر دوبارہ نہیں بٹھا سکے گا.... اوور۔"

انگریزی میں کی جانے والی وہ ہرزہ سرائی اشتعال انگیز ہونے کے ساتھ ساتھ تشویش ناک بھی تھی۔ بولنے والے کا لب ولہجہ اس بات کی چغلی کھا رہا تھا کہ اس کا تعلق مشرق بعید کے کسی خطے سے تھا۔ وہ واضح طور پر مکاؤ کا باشندہ تھا جو برڈی ون کو زیر کرنے میں کامیاب ہو گیا تھا۔

اس کی باتوں سے یہ ظاہر ہو چکا تھا کہ اسے خالی پلاٹ پر ایکارڈ کی دریافت کا علم نہیں تھا جب کہ وہ تھوڑی ہی دیر پہلے کی بات تھی۔ اس کا ایک ہی مطلب تھا کہ اس کو برڈی ون پر غالب آئے ہوئے زیادہ دیر نہیں گزری تھی۔

"تم کون ہو؟ تم نے یہاں اغوا و قتل کا بازار کیوں گرم کیا ہوا ہے؟" برڈی سیون نے لمحہ بھر کے توقف کے بعد پوچھا "تمہیں

اندازہ نہیں ہے کہ یہ جسارت تمہیں کتنی مہنگی پڑے گی۔"

"ہم نے کوئی لاقانونیت نہیں پھیلائی۔ یہاں کا امن وامان خراب کرنے میں ہمیں کوئی دلچسپی نہیں ہے۔ ہم زیٹی نامی شخص سے اپنا پرانا حساب صاف کرنے آئے ہیں۔ وہ ہمارے ہاتھ آگیا تو ہم خاموشی سے گوشہ نشین ہو جائیں گے۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ تم سرکاری آدمی اس کی حمایت کیوں کر رہے ہو؟"

"تم نے کیسے سمجھ لیا کہ ہم سرکاری آدمی ہیں؟" بڑی سیون نے اچھا سوال کیا۔

"سامنے کی بات ہے۔ عام آدمی ٹرانسمیٹر لے کر نہیں گھوما کرتے۔ ہمیں معلوم ہے کہ تمہارے کافی آدمی جہانگیر کے گھر میں بھی موجود ہیں۔ تمہیں زیٹی اور اس کے ساتھیوں سے اتنی ہمدردی کیوں ہے؟"

"ہمیں زیٹی سے نہیں اس مشن سے دلچسپی ہے جس پر وہ کام کر رہا ہے۔"

"ہمارے فرشتوں کو بھی اس مشن کا پتا نہیں۔ ہمیں صرف زیٹی سے سروکار ہے۔"

اس کی طرف سے کال اوور ہوتے ہی ایک نئی آواز لائن پر آگئی۔ اس شخص نے اطلاع دی کہ تاریک اور گندے پلاٹ پر سیاہ اکارڈ دریافت کرلی گئی تھی۔ اس کی چابی اگنیشن میں لگی ہوئی تھی اور پچھلی سیٹ پر ایک شخص بے ہوش پڑا ہوا تھا۔ وہ کسی ایسی اذیت میں مبتلا تھا کہ بے ہوشی کے عالم میں بھی رہ رہ کر غیر ارادی طور پر کراہے جا رہا تھا۔

میرے لئے یہ خبر اطمینان بخش تھی کہ جہانگیر جس حال میں بھی تھا، دستیاب ہوچکا تھا۔ نئے آدمی کے خاموش ہوتے ہی اوّل خان نے اپنے اہرمنس پر ہدایات دینی شروع کردیں۔ جہانگیر کو اسی اکارڈ میں فوری طور پر اسپتال منتقل کرنے کے بارے میں اس نے اردو میں بات مکمل کی اور پھر انگریزی میں اس شخص سے مخاطب ہوگیا جس نے بڑی دان کو یرغمال بنایا ہوا تھا۔

"تمہارے پاس یہ آخری موقع ہے" اوّل خان اس سے کہہ رہا تھا "اپنی سلامتی چاہتے ہو تو ہمارے آدمی کو چھوڑ کر خاموشی سے نکل جاؤ۔ تم مر کر بھی زیٹی تک نہیں پہنچ سکتے۔ ہم سے ٹکرا کر تمہیں موت اور بربادی کے سوا کچھ نہیں مل سکے گا۔ ہم بہت جلد تم دونوں کے گرد اپنا گھیرا تنگ کردیں گے۔ تمہارے چھوڑے ہوئے بُت کو بالکل بے ضرر بنایا جاچکا ہے۔"

"ہم مکاؤ سے بلاوجہ یہاں نہیں آئے ہیں" اس بار اس کی آواز میں تلخی گھلی ہوئی تھی "اگر زیٹی تمہارے ساتھ موجود ہے تو اس سے بات کراؤ۔ تمہیں ہماری دشمنی کے اسباب کا اندازہ ہو جائے گا۔"

"میں بھی بات کرنے کا خواہاں ہوں" میں نے یہ کہہ کر اوّل خان سے اہرمنس لے لیا اور بٹن دبا کر بولنے لگا "مجھ سے تمہیں کیا بات کرنی ہے؟ میں ابھی تک نہیں سمجھ سکا کہ تم کون ہو اور تمہیں کس نے یہاں بھیجا ہے"

"اوہ!" دوسری طرف سے ایک کریہہ غراہٹ ابھری "اب اتنے معصوم نہ بنو۔ تمہیں اچھی طرح علم ہے کہ تم مکاؤ میں ڈون کوانگ فو کے ساتھ کیا کھیل کھیل کر آئے ہو۔ تم اس کی حویلی میں قتل و خون ریزی کر کے بھی معصوم بنے رہے۔ حد یہ ہے کہ تم نے ڈون کے معتمد مہمان نیٹی کاؤ تک کو نہیں چھوڑا اور سب کو چکمہ دے کر مکاؤ سے فرار ہونے میں کامیاب ہوگئے۔ ڈون ان غلطیوں کو ہرگز معاف نہیں کرسکتا۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ میرے کسی دشمن نے میرے خلاف ڈون کے کان بھرے ہیں" میں نے نرم اور مصالحانہ لہجے میں کہا "میں ہر لمحے ڈون اور اس کے آدمیوں کی نگاہوں میں رہا تھا۔ دوسروں کی طرح میں نے بھی ڈون کی حویلی میں ہونے والے خون ریز ڈرامے دیکھے تھے لیکن اس وقت مجھ پر کوئی شبہ نہیں کیا گیا تھا۔ نیٹی کاؤ کے بارے میں خود ڈون کا خیال تھا کہ وہ اس کے کسی حریف کا نشانہ بنا تھا۔ اتنے دن بعد تم لوگوں کو کیا الہام ہوا ہے کہ ہاتھ دھو کر میرے پیچھے پڑ گئے ہو؟ میرا ان تمام واقعات سے دور کا بھی تعلق نہیں تھا۔ اپنے اصل مجرم تمہیں مکاؤ ہی میں مل سکیں گے۔ تم یہاں بلاوجہ اپنا وقت برباد کر رہے ہو۔"

"ڈون دنیا کے ایک دور افتادہ سرے پر اپنی حویلی میں مگن رہنے والا آدمی ہے۔ وہ مکاؤ کی پل پل کی خبریں رکھتا ہے لیکن اس سے آگے اسے کچھ معلوم نہیں ہوتا کہ دنیا میں کیا ہو رہا ہے۔ تم کسی کی سفارش پر اپنی عورت کی تلاش میں مکاؤ آئے تو ڈون کے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ تمہارا شمار ٹی کے بدترین دشمنوں میں ہوتا ہے۔ نیٹی کاؤ کے قتل کے بعد ڈون کو پتا چلا کہ ان دنوں تم مافیا کے لئے کام کر رہے تھے لیکن تم نے دونوں میں سے کسی کو نہیں بخشا۔ تم جس تھالی میں کھاتے ہو اسی میں چھید کرتے ہو۔ ایک طرف تم نے ڈون کی آنکھوں میں دھول جھونکی اور دوسری طرف مافیا کے ڈان تھری کو موت کے گھاٹ اتار دیا۔ تمہارے ان جرائم کو معاف نہیں کیا جاسکتا۔"

"نہ کرو معاف اور بند راستوں پر سر مارتے رہو۔" میں نے جھنجلا کر کہا۔

دوسری طرف سے زہریلی ہنسی کی آواز گونجی پھر کہا گیا "اب ہم بند راستے پر نہیں ہیں۔ تم سے بات ہونے کے بعد ہمیں پتا چل چکا ہے کہ تم جہانگیر کے مکان میں ہو۔ وہ تاریک مکان اس وقت بھی ہماری نظروں میں ہے۔ تم وہاں سے زندہ نہیں جاسکو گے۔ تمہیں آزاد چھوڑنے سے بہتر ہے کہ تمہیں مار دیا جائے۔"

اس بار میں نے جواب دینے کی ضرورت محسوس نہیں کی۔ مجھ سے جو کچھ کہا گیا تھا وہ بالکل ہی بے سروپا نہیں تھا۔ ڈون کوانگ فو جیسا کینہ پرور اور انا پرست شخص یقیناً یہ چاہتا ہوگا کہ مجھے مکاؤ بلوا کر اپنے ہاتھوں سے سزا دے لیکن اس دور میں یہ ممکن نہیں ہوا کہ پاکستان جیسے ملک سے کسی کو اغوا کرکے پوری رازداری

کے ساتھ مکاؤ جیسے دور افتادہ مقام تک پہنچایا جا سکے اس وجہ سے یہ بات قرین قیاس لگتی تھی کہ ڈون نے ان دونوں کو میری موت کا پروانہ دے کر کراچی بھیجا ہو۔

ان دونوں کی مجبوری کی انتہا یہ تھی کہ وہ جہانگیر کو اپنے ساتھ لے جانے کے باوجود اسے زیادہ دیر تک اپنے گلے کا ہار نہیں بنا سکتے تھے۔ اشتعال کی لہر ختم ہوتے ہی جہانگیر کو لوگوں کی نظروں سے دور رکھنے کا سنگین مسئلہ پیدا ہوا تو وہ اسے اسی کی گاڑی میں بے ہوش کر کے کہیں روپوش ہو گئے تھے۔

جہانگیر کی سلامتی کے بارے میں تشویش دور ہونے کے بعد اول خان اپنے آدمی کے بارے میں فکرمند ہو گیا تھا۔ اسے ڈر تھا کہ کہیں وہ چینی بدمعاش اپنی ناکامی پر جھنجھلا کر اسے ہلاک نہ کر ڈالیں۔ اس آدمی کی جان کے علاوہ دوسری پریشانی یہ تھی کہ ایس ٹی ایف کا ایک لاسلکی مواصلاتی آلہ ان دونوں کے قبضے میں چلا گیا تھا۔ ایس ٹی ایف کے مقامی یونٹ کے پاس اس ساخت کے پندرہ ٹرانسمیٹرز تھے جو ایک مخصوص فریکوئنسی پر پانچ سے سات کلومیٹر کی رینج میں کام کرتے تھے اور وہ لوگ اپنی اندرون شہر سرگرمیوں میں باہمی رابطے کے لئے وہی ٹرانسمیٹر استعمال کرتے تھے۔ ایک ایجنٹ غیر متعلقہ افراد کی تحویل میں چلے جانے کے باعث بقیہ چودہ ٹرانسمیٹرز بالکل ناکارہ ہو کر رہ گئے تھے کیونکہ ان پر دیا جانے والا ہر پیغام مکاؤ کے بدمعاشوں تک پہنچ سکتا تھا۔ وہ پیغامات سمجھنے کے لئے کسی مترجم سے بھی کام لے سکتے تھے۔

ایسا نہیں تھا کہ ایس ٹی ایف کے پاس صرف وہی ٹرانسمیٹرز تھے۔ وہ باوسائل لوگ تھے۔ ان کی ہمہ وقت کارکردگی کو برقرار رکھنے کے لئے انہیں ہر شعبے میں متبادل سہولیات مہیا کی جاتی تھیں۔ اول خان فیصلہ کر چکا تھا کہ اسٹیشن فور پہنچنے کے بعد وہ ان سیٹوں کا استعمال عارضی طور پر معطل کرا دے گا۔ جب تک مکاؤ والوں کا تصفیہ نہ ہو جاتا' اس کے آدمی اپنی ضروریات کے لئے دوسرے ٹرانسمیٹرز استعمال کر سکتے تھے جو قدرے وزنی ہونے کے ساتھ ساتھ زیادہ فاصلے تک کام کرتے تھے۔

احاطے میں موجود کمانڈوز مستعدی کے ساتھ اپنے فرائض کی انجام دہی میں مصروف تھے۔ اس دوران میں جہانگیر کے چوکیدار نے ڈرائنگ روم میں روشنی کا بندوبست کر دیا تھا۔ میں اول خان کے ساتھ ڈرائنگ روم میں داخل ہوا تو ویرا پورے اطمینان سے اپنی جگہ پر بیٹھی ہوئی تھی۔ نشے کی وجہ سے اس کا چہرہ تمتما رہا تھا' آنکھوں کی پتلیاں سکڑ چکی تھیں اور ان میں تیز حیوانی چمک عود کر آئی تھی۔ تپائی پر رکھے ہوئے دونوں گلاس خالی تھے۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے ویرا دل بھر کے مے نوشی کر چکی تھی اور اس وقت فارغ بیٹھی ہوئی تھی۔

"اول خان کے بغیر تم نے ہاتھ کیوں روک لیا؟" میں نے چبھتے ہوئے لہجے میں پوچھا۔

"وقفہ!" وہ فضا میں ہاتھ نچا کے بولی "وقفہ بہت ضروری ہے.... ویسے بھی اب واپسی کا وقت ہو چلا ہے۔ ہم کب تک یہاں اندھیرے میں جھک مارتے رہیں گے؟" اس کی آواز قدرے بھاری ہو چکی تھی لیکن زبان پر نشے کی ذرا بھی لکنت نہیں تھی۔

"ہم اندھیرے میں جھک مار رہے ہیں؟" میں نے حیرت سے کہا "کیا تمہیں یہ بھی یاد نہیں رہا کہ وہ چینی بدمعاش جہانگیر کو اٹھا لے گئے ہیں' ہمیں اس کی بازیابی کے لئے کچھ نہ کچھ کرنا ہو گا۔"

"رہنے دو" ویرا نے میری طرف ہاتھ جھٹک کر کہا "تم سمجھ رہے ہو کہ میں کالے کتے کے اثرات کے تحت دنیا و مافیہا سے بے خبر بیٹھی ہوئی ہوں لیکن ایسا نہیں ہے۔ جہانگیر کا یہ ڈرائنگ روم ویسٹ اوپن ہے لاؤنج میں برآمدے میں ابھرنے والی ہر انسانی اور ریڈیائی آواز بخوبی سن رہی تھی۔ اسے کس اسپتال میں لے جایا گیا ہے؟"

"میرے آدمی ایمرجنسی میں پی این ایس شفا یا جناح اسپتال کا ہی رخ کرتے ہیں" اول خان بول پڑا۔

"اسپتال کوئی بھی ہو' جہانگیر کا مناسب علاج نہیں ہو سکے گا" ویرا اپنی جھونک میں بولی "اس کے کولہے کی ہڈی مارشل آرٹس کا کوئی ماہر ہی بٹھا سکے گا۔ ڈاکٹرز ڈریسنگ کر کے اسے پیچیدہ دردوں کے انجکشن دیتے رہیں گے یا پھر کوئی بڑا آپریشن تجویز کریں گے۔ اس کے لئے تمہیں مارشل آرٹ کا کوئی بڑا ماہر ہی تلاش کرنا ہو گا۔"

"تم بھی تو مارشل آرٹس کی ماہر بنی پھرتی ہو" میں نے اسے یاد دلایا۔

"میں ہاتھ پیروں کے چھوٹے موٹے جوڑ اتار سکتی ہوں۔ انہیں بٹھانا میری دسترس سے باہر ہے۔"

"تم اپنے قدموں پر چل سکتی ہو یا کسی کو بلانا ہو گا؟" میں نے چند ثانیوں تک اسے پھاڑ کھانے والی نظروں سے گھورتے رہنے کے بعد کہا۔

ویرا ایک جھٹکے سے اٹھ کھڑی ہوئی "چلو! کہاں جانا ہے؟"

ہمیں روانگی پر آمادہ پا کر جہانگیر کے چوکیدار کا چہرہ اتر گیا اور وہ خوف زدہ نظر آنے لگا۔

"ڈرو نہیں' تمہاری حفاظت کے لئے ایک مسلح آدمی یہاں موجود رہے گا" اول خان نے اس کے قریب جا کر تسلی دیتے ہوئے کہا "ویسے اب وہ بدمعاش دوبارہ ادھر کا رخ نہیں کریں گے۔"

چوکیدار نے منہ ہی منہ میں بڑبڑاتے ہوئے بیٹری سے روشن ہونے والی ایمرجنسی لائٹ اٹھائی اور ہمارے آگے بڑھ لیا۔ ویرا اکڑتی ہوئی سب سے آگے چلنے لگی۔ وہ قالین پر جس طرح قدم جما جما کر چل رہی تھی اس سے اندازہ ہو رہا تھا کہ الکحل اس کے اعصاب پر خاصی حد تک اثر انداز ہو چکی تھی۔

اول خان کے آدمی اپنے فرائض کی بجا آوری کے سلسلے میں بہت مستعد تھے۔ ٹرانسمیٹر پر ایک غیر متعلق آدمی کی مداخلت کے بعد ان سب نے سمجھ لیا تھا کہ ان کے ریڈیائی پیغامات کی رازداری

برقرار نہیں رہی ہے اس لئے ایریئس بالکل ہی خاموش ہوگیا تھا۔
برآمدے میں پہنچ کر اوّل خان نے حشمت کو طلب کیا اور ایک کمانڈو کو اسی مکان میں چھوڑ کر بقیہ افراد کو لے جانے کی اجازت دے دی۔ لمحہ بھر کے بعد اس نے ٹرانسمیٹر استعمال کرنے کا ارادہ کیا تو مجھے اس کی بے احتیاطی پر حیرت ضرور ہوئی لیکن میں نے اپنی زبان بند رکھی۔

اوّل خان نے اپنے ایریئس کا نشری بٹن دبا کر چند مہمل الفاظ پر مشتمل ایک مختصر سا فقرہ ادا کیا اور خاموش ہوگیا۔ اس وقت اس کے چہرے پر گمبھیر سنجیدگی طاری تھی۔

"کوڈ ورڈز؟" میں نے اس کی طرف دیکھ کر تائید طلب لہجے میں کہا۔

اس نے اثبات میں سر ہلا دیا۔ "اپنے آدمیوں کو خاموشی سے واپسی کا حکم دیا ہے۔ وہ ہمارے بعد نکلیں گے۔"

وہ اوّل خان کی عقل مندی تھی کہ چینیوں کو ہماری مکمل واپسی کی خبر مل نہ سکی اور وہ خوف کے عالم میں اپنی کمین گاہ میں چھپے رہتے۔ جب تک انہیں میدان صاف ہونے کا اندازہ ہوتا ہم دور جا چکے ہوتے۔

وہ دونوں اس وقت بھی غافل نہیں تھے اور اپنے ٹرانسمیٹر کی طرف متوجہ تھے۔ اوّل خان کی بات ختم ہونے کے چند ثانیوں بعد ایک بلغمی آواز میں انگریزی شروع ہوگئی۔ "تم لاکھ سر مارو لیکن ہم تک نہیں پہنچ سکتے۔ کوڈ ورڈز میں ہدایات دے کر تم اپنے آدمیوں کا وقت برباد کر رہے ہو۔ ان میں سے کوئی بھی ہمارے نشانے پر آیا تو بے موت مارا جائے گا۔ ہم لمبی رینج کے بے آواز ہتھیاروں سے لیس ہیں اور اڑتی چڑیا کو اپنا نشانہ بنا سکتے ہیں۔"

وہ شاید دوسرا چینی تھا۔ اس کی طرف سے کال اوور ہونے پر اوّل خان بولنے لگا۔ "تم دونوں غیر ضروری باتیں کر رہے ہو۔ تم نے کہا تھا کہ تم اپنی کمین گاہ سے جہانگیر کے مکان پر نظر رکھے ہوئے ہو لیکن ڈپٹی نہایت اطمینان کے ساتھ یہاں سے نکل گیا اور تم اس کا کچھ بھی نہیں بگاڑ سکے۔ ہم دیکھیں گے کہ تم خود کو کب تک چھپائے رکھتے ہو؟"

اس بدمعاش نے ٹرانسمیٹر پر ہی مغلظات بھی شروع کر دیں۔ اوّل خان نے ایریئس کی آواز دھیمی کر دی۔

کمانڈوز اپنی جیپ میں سوار ہوگئے۔ اوّل خان نے ہم دونوں کو اپنی گاڑی میں بٹھا لیا۔ چوکیدار ایمرجنسی لائٹ بجھا کر اپنے کیبن کی اوٹ میں ہوگیا۔ وہاں رکنے والے کمانڈو نے آہنی پھاٹک کی اوٹ میں رہتے ہوئے اسے پوری طرح کھول دیا۔ چند ثانیوں تک سنسنی خیز سا سکوت چھایا رہا۔ مجھے اندیشہ تھا کہ وہ دونوں کہیں سے پورا منظر دیکھ ہی رہے تھے تو پھاٹک کھلنے پر ضرور فائر کریں گے لیکن تاریک فضا پر ہر طرف سناٹا چھایا رہا۔

"تمہاری روانگی کا ذکر کر کے میں نے انہیں اشتعال دلانے کی کوشش کی ہے۔" اوّل خان پُرخیال آواز میں کہنے لگا۔ "مجھے حیرت ہے کہ پھاٹک کھلنے پر انہوں نے کوئی بے آواز فائر نہیں کیا۔"

"وہ خالی پھاٹک پر فائر کرنے کا سنگین خطرہ مول نہیں لے سکتے۔" میں نے کہا۔ "فائر کا بے آواز ہو لیکن گولی چلتے وقت اس اندھیرے میں ان کی کمین گاہ کو بے نقاب کر دے گی۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو لیکن کسی بھی آتشیں ہتھیار کی نال پر چڑھا ہوا سائلنسر فائر کی روشنی کو بڑی حد تک چھپا لیتا ہے۔ وہ اپنا مقصد حاصل کرنے کے لئے اتنا خطرہ مول لے بھی سکتے ہیں۔"

"روشن ماحول میں فائر کی روشنی بے شک معدوم ہو سکتی ہے لیکن مکمل بلیک آؤٹ کے اس عالم میں تو روشنی کی ایک معمولی کرن بھی نہیں چھپ سکتی۔ بہرحال تم اپنے آدمیوں کو اشارہ کرو تاکہ روانگی شروع ہو۔ خدا کرے کہ وہ اپنے بے نقاب ہونے کے ڈر سے خاموش ہی رہیں اور ہم کوئی نقصان اٹھائے بغیر یہاں سے نکل جائیں۔ انہیں تو بعد میں بھی گھیرا جا سکتا ہے۔"

"جو ہونا ہے اسی وقت ہو جائے تو بہتر ہے۔" اوّل خان کی آواز حسرت آمیز ہوگئی۔ "تم بھول رہے ہو کہ انہوں نے میرا ایک آدمی پکڑا ہوا ہے۔ اس وقت کچھ بھی نہ ہوا تو وہ جھنجھلاہٹ میں اسے مار بھی سکتے ہیں۔ میں اپنے ایک تجربے کار آدمی کا نقصان آسانی سے برداشت نہیں کر سکتا۔"

اوّل خان نے اپنی گاڑی کا انجن اسٹارٹ کر کے اپنے آدمیوں کو روانگی کا سگنل دیا۔ کمانڈوز کی جیپ کا انجن غرا کر بیدار ہوا۔ پانچ کمانڈوز کے ساتھ وہ جیپ کھلے ہوئے پھاٹک کی طرف بڑھنے لگی۔ ہماری گاڑی سے آگے نکلنے کے بعد جیپ کی پارکنگ لائٹس روشن کر دی گئی تھیں۔

میری نگاہیں پھاٹک سے باہر پھیلے ہوئے گھور اندھیرے پر جمی ہوئی تھیں۔ جوں ہی جیپ کا اگلا حصہ پھاٹک سے باہر نکلا سامنے کی درختی قطار سے ایک بے آواز گولی سنسناتی ہوئی آئی۔ کھٹ کی آواز کے ساتھ جیپ کی آہنی باڈی کے کسی حصے میں پیوست ہوگئی۔ میرا دل اچھل کر حلق میں آگیا۔

"واپس لوٹو!" اوّل خان کھڑکی سے سر نکال کر اضطراری انداز میں چیخا۔

جیپ کے بریک پہلے ہی لگائے جا چکے تھے۔ اوّل خان کی ہدایت پر جیپ کی ریورس لائٹس بھی جل اٹھیں۔ اسی لمحے دوسرا بے آواز فائر ہوا اور شیشہ ٹوٹنے کے چھناکے کے ساتھ ہی فضا میں ایک دبی دبی سی بے ساختہ اور کرب ناک چیخ گونج اٹھی۔ وہ دبی ہوئی اس آواز سے اندازہ ہو رہا تھا کہ گولی سے زخمی ہونے والے نے پوری برداشت سے کام لے کر اپنی چیخ دبانے کی کوشش کی تھی۔

جیپ بہت تیزی کے ساتھ اندر لوٹ آئی۔ گیٹ کی اوٹ میں کھڑے ہوئے کمانڈو نے پھرتی سے پھاٹک بند کر دیا۔ اس اثنا میں اوّل خان کی گاڑی سے نیچے اتر چکا تھا۔ اس وقت میرے

بیاں سی چل رہی تھیں۔ ان چینی نژاد مجرموں نے دیدہ
انتہا کردی تھی اور جیپ پر کافی دور سے دو فائر کر کے یہ
بتا تھا کہ وہ جھوٹ نہیں بول رہے تھے۔ وہ واقعی جہانگیر
کی نگاہ میں لگے ہوئے تھے اور ان کے پاس لمبی رینج کے بے
آواز ہتھیار موجود تھے۔ لیکن سب سے اہم بات یہ تھی کہ میں نے
اس ست کا اندازہ لگانے کے بعد دوسرے فائر کا رخ دیکھ لیا
تھا۔ تیز رفتار گولی کا شعلہ لمحہ بھر کے لئے موہوم سی چمک
دکھا کر معدوم ہو گیا تھا۔ اسے دیکھتے ہی میرے ذہن میں ایک نئے
نقشے کا ابھرنا شروع ہو گیا تھا۔

رکتے ہی حشمت اپنا داہنا بازو تھامے نیچے آ گیا۔ خوف
سے ہوئے چوکیدار نے کچھ نہ سمجھنے کے باوجود ایمرجنسی
لائٹ جلا دی تھی۔ اس نے جیپ کی باڈی میں پیدا ہونے والی
آواز کے بعد شیشہ ٹوٹنے کا تیز چھناکا اور انسانی چیخ ضرور
سنی لیکن اسے یہ ادراک نہیں ہو سکا تھا کہ وہ سب بے آواز
ہتھیار کا نتیجہ تھا۔ روشنی میں حشمت کی پوری آستین خون میں
لت پت تھی۔ اس کے ساتھیوں نے فوراً ہی اسے سنبھال لیا۔
"مجھے کچھ نہیں ہوا۔" وہ پھنسی پھنسی آواز میں بولا۔ "گولی
بازو کا گوشت ادھیڑتی ہوئی چھت میں چلی گئی۔ انہوں نے
بائیں گلی کے تیسرے مکان سے فائر کیا تھا۔۔۔"
"تیسرے نہیں، چوتھے مکان کی کسی کھڑکی سے گولی چلائی گئی
تھی۔" میں نے اس کی تصحیح کرتے ہوئے کہا۔ "ہمیں فوری طور پر
بائیں گلی میں داہنی طرف والے اس مکان کو گھیر لینا چاہئے۔
ممکن ہے کہ وہ گولیاں چلانے کے بعد وہ پوزیشن بدلنے کی کوشش
کریں۔" پھر میں اچانک ہی چوکیدار کی طرف متوجہ ہو گیا۔ "اس گلی
کے چوتھے مکان میں کون لوگ رہتے ہیں؟ یہ دونوں چینی وہاں کیسے
پہنچے؟"

دہشت زدہ چوکیدار نے چند ثانیوں تک اپنے ذہن پر زور دیا
اور پھر لڑکھڑاتے ہوئے بمشکل تمام بولا۔ "ایک بریگیڈیئر صاحب اکیلے
رہتے ہیں۔ ریٹائرڈ ہیں۔ رات کو ان کے گھر میں کوئی نہیں ہوتا۔
دن میں ملازم صبح آتے ہیں اور کام کاج کر کے شام تک واپس لوٹ
جاتے ہیں۔"
"کوئی چوکیدار نہیں ہے؟" میں نے اس کی بات کاٹ کر
پوچھا۔

"نہیں!" چوکیدار نے اپنا ونڈی سہلا کر کہا۔ "گھر کی رکھوالی
کے لئے انہوں نے خطرناک کتوں کا ایک جوڑا رکھا ہوا ہے وہ دن
میں زنجیر میں بندھے رہتے ہیں۔ رات کو انہیں کھول دیتے ہیں۔
سب نے مجھے بتایا تھا کہ چینی ان سے اڑوس پڑوس کے بارے
میں کرید کرید کر سوال کرتے رہتے تھے۔"
افضل خان میرا احتیاط کو خیر باد کہہ کر ٹرانسمیٹر پر اپنے آدمیوں
سے گفتگو کا آغاز کر چکا تھا۔ چینیوں کے لئے اردو بھی ناقابل فہم تھی
اس لئے ان کے قبضے میں کم از کم دو ایسے آدمی موجود تھے جو اردو میں

سنی ہوئی ہدایات کو انگریزی میں منتقل کرنے کی صلاحیت رکھتے تھے۔
مکاؤ والوں سے کچھ بعید نہیں تھا کہ وہ ہوائی دل یا ریٹائرڈ بریگیڈیئر پر
ناقابل برداشت تشدد کر کے انہیں مجبور کر دیتے کہ وہ ٹرانسمیٹر پر
ہونے والی ہدایات کا انگریزی ترجمہ انہیں بتاتے رہیں۔ شاید اسی
لاشعوری خوف کی وجہ سے افضل خان رک رک کر کوڈ ورڈز میں
بات کر رہا تھا۔
مشکل یہ تھی کہ کوڈ میں بولی جانے والی کسی بھی باقاعدہ زبان کا
وجود نہیں پایا جاتا۔ تحریری طور پر جو خفیہ پیغامات استعمال میں
آتے ہیں انہیں بھی خاصی عرق ریزی اور بسا اوقات مخصوص کتابی
حوالوں کے بعد قابل فہم بنایا جاتا ہے جب کہ وہاں فوری طور پر
فریق ثانی کو اپنا مفہوم سمجھانے کا مرحلہ درپیش تھا جس کے لئے
افضل خان کو اپنے ذہن پر ضرورت سے زیادہ زور دینا پڑ رہا تھا۔
میرے ذہن میں معاملات کی کڑیاں یک جا ہو چکی تھیں۔ مکاؤ
کے وہ دونوں بدمعاش تقریباً ایک ہفتے سے جہانگیر کے گھر میں گھس
کر اسے یرغمال بنائے ہوئے تھے۔ انہوں نے گھر کے نظم و نسق پر
مکمل اختیار حاصل کرنے کے لئے ادھیڑ عمر چوکیدار کے سوا دیگر
ملازمین کو برطرف کر دیا تھا اور جہانگیر سے پوچھ گچھ کے بعد نہایت
اطمینان سے کسی برے وقت کے لئے منصوبہ بندی بھی کر لی تھی۔
اس علاقے میں بڑے اور بہت بڑے مکانات کے سوا کوئی
متوسط مکان نہیں پایا جاتا تھا۔ یہ گمان بھی نہیں کیا جا سکتا تھا کہ
جہانگیر کے قرب و جوار کے کسی وسیع و عریض مکان میں کوئی تنہا
بھی رہتا ہوگا۔ ریٹائرڈ بریگیڈیئر کا مکان پلا وانگ اور اس کے ساتھی
کے لئے بہترین پناہ گاہ ثابت ہو سکتا تھا۔ احاطے میں پھرنے والے
خونخوار کتوں کو کسی زہریلی دوا میں بھیگے ہوئے گوشت کے پارچے
کھلا کر ختم کیا جا سکتا تھا۔ اس بارے میں بے آواز ہتھیار بھی کام
آ سکتے تھے۔ کتوں سے نمٹنے کے بعد اس عمارت کے اکلوتے مکین کو
بے بس کرنا بالکل دشوار نہ ہوتا۔ میرا اندازہ تھا کہ جہانگیر کے گھر
سے فرار ہونے کے بعد انہوں نے سب سے پہلے اس مکان پر قبضہ

کیا پھر کٹے ہوئے کان والا باہر نکل گیا۔ اس نے باسودی بخت کے ساتھ خاموشی سے جہانگیر کے گھر کے عقبی حصے میں پناہ لی۔ ہمارے پہنچنے پر وہ ہم لوگوں کو اس کمرے کی طرف متوجہ کر کے بھاگ نکلا۔ باہر نکلنے کے بعد اس نے موقع تلاش کر کے نگاشے کے ٹرانسمیٹر کو تباہ کیا پھر جہانگیر کو اس کی کار سمیت ایک ویران پلاٹ پر چھوڑ کر واپس لوٹ رہا ہوگا کہ اسے اندھیرے میں بروڈی ون کا مشتبہ ہیولا متحرک نظر آیا۔ اس نے مکاری کے ساتھ بروڈی ون کو بے ہوش کیا اور پشت پر لاد کر اسی مکان میں لے گیا جہاں دو کتوں کی لاشیں موجود تھیں۔

الجھے ہوئے حالات میں خفیہ زبان استعمال کرتے ہوئے اوّل خان بری طرح جھلایا ہوا تھا۔ اسے بار بار رک کر سوچنا پڑ رہا تھا اور پھر بھی بات شاید نہیں بن رہی تھی۔

حشمت ایک آدمی کے ساتھ مکان میں جا چکا تھا اور باقی چار کمانڈو کسی بھی صورت حال کا مقابلہ کرنے کے لئے اوّل خان کے گرد تیار کھڑے ہوئے تھے۔ چوکیدار خوف زدہ انداز میں برآمدے کی سیڑھی پر جا بیٹھا تھا۔

اچانک میرے ذہن میں ایک اچھوتا خیال آیا اور میں نے ایک لمحہ بھی ضائع کئے بغیر اسے عملی جامہ پہنانے کا فیصلہ کرتے ہوئے اوّل خان کے ہاتھ سے ایرفون تقریباً چھین لیا۔

اوّل خان نے میری اس غیر متوقع حرکت پر خشمگیں تیوروں سے مجھے گھورا مگر میں اس وقت تک بھنبھنا کر بدلی ہوئی آواز میں اپنی بات شروع کر چکا تھا۔ "میں ان دونوں سے مخاطب ہوں جو دو زرد بھیڑیوں کے چنگل میں پھنسے ہوئے ہیں۔ تم دونوں کی جان بچانے کے لئے ہم یہ آلہ استعمال کرنے پر مجبور ہیں۔ زرد بھیڑیے اردو نہیں سمجھ سکتے۔ اگر وہ تمہیں گفتگو کا ترجمہ سنانے پر مجبور کریں تو کوئی بھی کہانی چھیڑ دینا لیکن انہیں یہ بھنک نہ لگنے دینا کہ ان کی کمین گاہ کا سراغ لگا لیا گیا ہے۔ یا اس کا محاصرہ کیا جا رہا ہے۔ ہم اچانک ہی ان پر آپڑیں گے۔ ہمارے منصوبے کی کامیابی کا دارومدار تم دونوں کی ہمت اور حوصلے پر ہے۔ ہمارے پہنچنے تک انہیں الجھائے رکھو۔ یاد رکھنا کہ اس وقت تم سے کچھ نہیں کہا گیا ہے۔"

میں نے انگریزی کا کوئی لفظ استعمال کئے بغیر سپاٹ آواز میں اپنا پیغام بروڈی ون اور ریٹائرڈ بریگیڈیئر تک پہنچا دیا۔ مجھے یقین تھا کہ مکاؤ والوں نے ان دونوں کو اپنی نگاہوں سے اوجھل کرنے کا خطرہ مول نہیں لیا ہوگا۔ اگر وہ چاروں ایک مقام پر جمع تھے تو میرا پیغام متعلقہ افراد تک پہنچ گیا تھا۔

میری گفتگو کے دوران میں اوّل خان کا غصہ پگھلتے پگھلتے حیرت میں تبدیل ہو گیا اور جب میں نے بٹن آف کر کے ایرفون اس کی طرف بڑھایا تو اس نے اپنے ماتحتوں کی موجودگی کی پروا کئے بغیر مجھے والہانہ انداز میں اپنے گلے سے لگا لیا اور وفور جوش سے لرزتی ہوئی آواز میں بولا۔ "اب میں حشمت کے بدن سے بہنے والے خون کی ایک ایک بوند کا حساب لے لوں گا۔ تمہارا دماغ ہر وقت

کام کرتا رہتا ہے۔ تم نے اپنی ترکیب سے میرا کام بہت آسان کر دیا۔ اب میں کھل کر اپنے آدمیوں کو پورا پلان سمجھا سکوں گا۔"

اس کی بات مکمل ہونے سے پہلے ہی ایرفون پر ایک بار پھر آواز ابھرنے لگی۔ وہ انگریزی میں کہہ رہا تھا۔ "تو تم کتوں کی طرح جھاڑیوں اور کھنڈروں پر چل کر بھاگا ہو تو اور بات ہے، ہم نے دیکھ لیا کہ مکاؤ والے جھوٹ نہیں بولتے۔ انکسار اور مکاؤ والوں کے مزاج کا ایک حصہ ہے۔ حالات اجازت دیں تو اپنے بدترین دشمن کو بھی بہت ادب اور احترام سے مارتے ہیں۔ تمہارے آدمی کی چیخ سن کر ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے کرپان گردن میں گھسی ہو اور اس کی آواز بلند تھی۔ ہوا۔ اپنا ایک آدمی کھو دینے کے بعد اب تمہارے کیا ارادے ہیں؟.... اوور!"

"ہمارے ایک آدمی کا نقصان تمہیں مہنگا پڑے گا۔" اوّل خان نے اس کی خوش فہمی دور کئے بغیر کہا۔ "تم چوہوں کی طرح تاریک بل میں دبکے ہوئے ہو۔ ہمت ہے تو میدان میں آؤ۔ منٹ میں فیصلہ ہو جائے گا۔ یہ یاد رکھنا کہ زیادہ خون بہا کر تم کبھی بھی اپنی تحویل میں نہیں لے سکو گے.... اوور!"

اوّل خان کے آخری فقرے میں پوشیدہ کمزوری اور نے مجھے بری طرح چونکا دیا۔

اس کا وار کارگر رہا۔ دوسری طرف سے تجسس آمیز لہجے میں پوچھا گیا۔ "اگر ہم خون ریزی سے ہاتھ روک لیں تو کیا تم سے کسی سمجھوتے کی امید کی جا سکتی ہے؟ اوور!"

"اس بارے میں سوچنا پڑے گا۔ دوسروں سے بھی رابطہ کرنا پڑے گا۔ لیکن میں ایک بات بتا دوں کہ تم کسی ناممکن بات کی آرزو نہیں کر رہے۔ یہاں بھی تیرے لوگ اس کا وجود پسند کرتے۔ ہو سکتا ہے کہ مناسب شرائط پر کوئی فیصلہ ہو ہی جائے مگر اس کے لئے وقت درکار ہوگا۔ اوور!"

"لیکن پہلے تم زیبی کے لئے اپنی جان لڑا دینے کی بات کر رہے تھے!" تحیر زدہ آواز میں کہا گیا۔ "کیا ہمارے ساتھ کوئی نئی چال کا ارادہ کر رہے ہو؟ لڑائی میں اپنا ایک آدمی کھو دینے کے بعد اب تم مصالحت کی آڑ لے کر ہمیں ذبح کرنے کی منصوبہ بندی کرنے لگے ہو۔... اوور!"

"مصالحت بہت دور کی بات ہے۔ تمہارے لئے بہتر ہوا ہے۔ یہ ایرفون میرے دوسرے آدمی بھی استعمال کر رہے ہیں۔ وہ انگریزی بھی سمجھتے ہیں۔ بروڈی ون تمہارے قبضے میں ہے۔ اس نے تمہارے سامنے انگریزی میں بات کی ہے۔ میں عمل نہیں کر سکتا۔ بس یہ سمجھ لو کہ جب میں نے جان لڑانے کی بات کی تھی تو زیبی میرے پاس موجود تھا۔ اس وقت دو چار کا بھی آزادی سے بول رہا ہوں۔ تم تمہاری طرح سچائی کے دعوے دار نہیں ہیں لیکن جھوٹ بہت کم بولتے ہیں اور کسی بات کو التوا میں نہیں ڈالتے۔... اوور۔"

ٹرانسمیٹر کے علاوہ تم سے اور کس طرح رابطہ ہو سکتا ہے۔"
چینی کی آواز میں اشتیاق بڑھتا جا رہا تھا۔ وہ اژول خان کے بچھائے ہوئے جال میں دھیرے دھیرے الجھتا جا رہا تھا۔
"اژول خان نے اسٹیشن فور کا ایک نمبر دہرا دیا پھر پوچھا۔ "تمہارا نام لی وانگ ہے؟ اوور۔"
"میرا نام چیانگ فاؤ ہے۔ لی وانگ میرا ساتھی ہے۔" اس کی آواز سے ظاہری علامت کے بجائے دوستانہ رنگ جھلکنے لگا تھا۔ "میں نے تمہارا نمبر نوٹ کر لیا ہے۔ میں صبح تم سے رابطہ کروں گا۔۔۔۔

"صبح نہیں، کل شام سات بجے!" اژول خان اسے سمجھنے میں مشکل کا مظاہرہ کر رہا تھا۔ "رات گزر رہی ہے۔ صبح مجھے کئی آدمیوں سے بھی بات کرنی ہوگی۔ میں سات بجے اس فون نمبر پر کال کا انتظار کروں گا۔۔۔۔ لیکن یہ یاد رکھنا کہ میرے آدمی کا خسارہ تمہیں پہلے پورا کرنا ہوگا۔ اوور!"
"ہماری برادری میں لوگ مروت کیا کرتے ہیں۔" چیانگ فاؤ کی آواز سے والہانہ حرص جھلک رہی تھی۔ "سمجھوتے کی راہ نکل آئی تو ہم اس کے نقد تاوان ادا کر دیں گے۔ اب تم چاہو تو بے خوف و خطر واپس جا سکتے ہو۔ ہم تمہاری راہ میں کوئی رکاوٹ نہیں ڈالیں گے اور ہاں، تمہارے آدمی کب تک اس علاقے کا محاصرہ کیے رکھیں گے۔ تمہارے ساتھ ہم اپنی بھی گلو خلاصی چاہتے ہیں۔ گرمی اور گھٹن میں ہم یہاں پاگل ہو جائیں گے۔ اوور!"
"مظفر ست کروہ ایک آدمی کو کھونا کھلنے کی وجہ سے الجھن پیدا ہو رہی ہے اس سے نمٹنے کے بعد میں اپنے تمام آدمیوں کو بھی لوٹا دوں گا۔ اس سے پہلے تمہیں بیوٹی ون کو آزاد کرنا ہوگا۔" پھر اس نے چونک کر سرسری لہجے میں پوچھا۔ "ویسے تم اس وقت علاقے کی کس عمارت میں مقیم ہو؟ اوور!"
"میں باقاعدہ مفاہمت ہونے سے پہلے اپنی پناہ گاہ کی نشان دہی نہیں کر سکتا۔۔۔۔ بیوٹی ون کی فوری رہائی کی شرط بھی نامناسب ہے۔ آزاد ہوتے ہی ہماری کمین گاہ کی نشان دہی کر دے گا۔ یہ میرا وعدہ ہے کہ اس تاریک علاقے سے باہر پہنچتے ہی اسے آزاد کر دیا جائے گا۔ اب اس پر کوئی تشدد نہیں کیا جائے گا۔ اوور!"
"اب باتیں چل ہی نکلی ہیں تو یہ بھی بتا دو کہ جہانگیر کو نکال لے جانے کے بعد تم اس کے مکان کے پچھلے کمرے میں کیوں آئے تھے اور بندر کے بت کو وہاں چھوڑنے کا کیا مقصد تھا؟ اوور!" اژول خان نے پوچھا۔
اس بات پر چیانگ فاؤ کی تمسخرانہ ہنسی کی آواز ابھری پھر وہ بتانے لگا۔ "کمرے میں مسہری پر پھیلے ہوئے کاغذات اور بت والی بات ہماری مرغ کا ڈراما پہلے سے تیار تھا۔ جہانگیر کو لے کر نکلتے ہوئے ہم نے یقین کر لیا تھا کہ ڈیلی اپنے دوست کی تلاش میں آئے گا تو وہ اس کمرے میں بھی پہنچے گا اور بت کو ہاتھ لگاتے ہی نشانہ بن جائے گا مگر ڈون کوانگ فو کی دلی خواہش ہے کہ ڈیلی کو زندہ حالت میں اس کے سامنے پہنچایا جائے۔ جب ہم نے اپنے ٹھکانے کا بندوبست کر لیا تو لی وانگ فوراً جہانگیر کے گھر کی طرف روانہ ہو گیا۔ اس کا ارادہ تھا کہ ڈیلی اس وقت تک وہاں نہ پہنچا ہو تو اسے زندہ پکڑ سکے۔ مکان ویران تھا۔ لی وانگ، ڈیلی کے انتظار میں اسی کمرے میں چھپ گیا مگر بعد میں پتا چلا کہ ڈیلی اکیلا نہیں، کئی آدمیوں کے ساتھ آیا ہے تو وہ موقع ملتے ہی وہاں سے بھاگ کھڑا ہوا۔ ڈیلی کو زندہ پکڑنے کے چکر میں وہ اپنی جان گنوانے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔ واپسی پر اس نے ڈیلی اور اس کے ساتھیوں میں افراتفری پھیلانے کی نیت سے علاقے کو بجلی فراہم کرنے والا ٹرانسفارمر تلاش کیا اور اسے تباہ کر ڈالا۔ اس کارروائی سے واپس لوٹتے ہوئے اسے بیوٹی ون نظر آ گیا۔ لی وانگ اکیلے آدمی کو بہت آسانی سے شکار کرتا ہے۔ وہ اسے بھی ساتھ لے آیا۔ اوور۔"
"دلچسپ کہانی ہے۔" اژول خان نے تعریفی لہجے میں کہا۔ "اس کا مطلب ہوا کہ کٹے ہوئے کان والے کا نام لی وانگ ہے۔ یہاں کے چوکیدار نے تم دونوں میں یہی ایک فرق بتایا ہے۔۔۔۔ اب میں اپنا کام شروع کر رہا ہوں۔ تم درمیان میں دخل نہ دینا۔ تم سے کل شام سات بجے فون پر بات ہوگی۔ اوور اینڈ آل۔"
اژول خان نے گفتگو ختم کر کے فاتحانہ انداز میں اپنے دونوں ہاتھ فضا میں اچھالے اور ایک نئے ولولے کے ساتھ اپنے چاروں آدمیوں کو ہدایات دینے لگا۔
اس علاقے میں ریٹائرڈ بریگیڈیئر کا مکان کسی بھی جرائم پیشہ شخص کے لئے جنت سے کم نہیں تھا۔ اژول خان کو پورا یقین تھا کہ وہ دونوں اس مکان سے کہیں اور منتقل ہونے کی کوشش نہیں کریں گے۔ اس سے گفتگو کے بعد ان کی یہ خوش فہمی راسخ ہو چکی تھی کہ وہ فائر کرنے کے باوجود وہ ہر ایک کی نظروں سے اوجھل تھے۔
اژول خان نے ان چاروں کو پھاٹک کے بجائے چار دیواری کے آخری کونے سے باہر کودنے کا مشورہ دیا تھا کیونکہ وہ سرا اتنے فاصلے پر تھا کہ سامنے والی گلی کے کسی بھی مکان سے اسے نہیں دیکھا جا سکتا تھا۔ باہر پہنچنے کے بعد ان چاروں کو مشتبہ مکان کے احاطے میں داخل ہو کر اس وقت تک چاروں کونوں پر ڈٹے رہنا تھا جب تک تیاریاں مکمل ہونے کے بعد اس عمارت پر دھاوا بولنے کا فیصلہ نہ کر لیا جائے۔
چاروں کمانڈوز کے روانہ ہوتے ہی ویرا مسرت آمیز لہجے میں اژول خان سے بولی۔ "آج تم نے میرا دل خوش کر دیا۔ کاش تم نے چیانگ فاؤ سے سنجیدگی سے گفتگو کی ہوتی۔ ڈیلی کا سودا ہو جائے تو اس شہر کے بہت سے لوگ سکھ کا سانس لیں گے۔ ان لوگوں کے پاس دولت کے بے شمار انبار ہیں۔ ڈون کوانگ فو کی ذرا سی خوشی کے لئے یہ لوگ تمہیں منہ مانگی رقم دے سکتے ہیں۔ ڈون اپنے ہاتھ سے ڈیلی کی پسلیاں توڑ کر بے اندازہ خوشی محسوس کرے گا۔ زندگی میں ایسے سنہرے مواقع بار بار نہیں آتے۔"

"مجھے حیرت ہے کہ تم اتنی جلدی نشے کے اثرات سے آزاد ہو گئیں۔" اول خان بڑبڑایا۔

"دو گولیاں آتے ہی نشہ ہرن ہو گیا تھا۔" ویرا ہلکے سے قہقہے کے ساتھ بولی۔ "میرا نشہ کبھی بھی گہرا اور دیرپا نہیں ہوتا۔ اس وقت میں تمہاری ہر کارروائی میں بھرپور حصہ لینے کے لئے تیار ہوں۔"

"نشہ ہرن ہو گیا تھا تو تمہیں حشمت کی مرہم پٹی میں میرے آدمی کا ہاتھ بٹانا چاہیے تھا۔" اول خان نے شکوہ کیا۔ "ایس ٹی ایف والے آہنی روبوٹ نہیں گوشت پوست کے انسان ہوتے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ گولی گزر جانے کے بارے میں وہ جھوٹ بول رہا ہے۔ فائر جس بلندی اور فاصلے سے کیا گیا' اس کی روشنی میں گولی بازو کو پھاڑتی ہوئی اوپر چھت کی طرف نہیں جا سکتی تھی' اس کا رخ نیچے کی طرف ہونا چاہیے تھا۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ میں نے اس بارے میں غور ہی نہیں کیا تھا۔" میں نے ندامت محسوس کرتے ہوئے کہا۔

ویرا ایک لمحہ بھی ضائع کئے بغیر ڈرائنگ روم کی طرف چل دی تھی تاکہ حشمت کی دیکھ بھال کر سکے۔

اول خان کو ٹرانسیٹر کی طرف متوجہ ہوتے دیکھ کر میں نے ٹوک دیا۔ "اپنے کام میں مصروف ہونے سے پہلے میری ایک بات ذہن نشین کر لو کہ اس مہم میں ہمیں کٹے ہوئے کان والے لی وانگ کو ہر حال میں زندہ پکڑنا ہے۔ یہ بہت اچھا ہوا کہ تم نے اس سے لی وانگ کی شناخت کی تصدیق کرالی ہے۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ تم پر بھی ڈون وانگ فو کا اثر ہو گیا ہے۔" وہ ہنس کر بولا۔ "تمہیں لی وانگ سے کیا لینا ہے؟"

"یہ بہت اہم ہے۔ روایتی علاج کے چکر میں جہانگیر مہینوں تڑپتا رہے گا۔ سرجری کی نوبت آئی تو زخم بھرنے میں بھی کافی دن لگ جائیں گے۔ لی وانگ اپنی مہارت کی بنا پر اسے تھوڑی دیر میں اپنے قدموں پر کھڑا ہونے کے قابل بنا سکتا ہے۔ اس سے یہ کام نکلوانے کے بعد تم اس سے اپنی پسند کا سلوک کر سکتے ہو۔"

چند منٹوں بعد اول خان بڑی سیون کو خاص ترین اردو میں واپسی پر دشمن کی کمین گاہ کے محاصرے اور پھر چڑھائی کے بارے میں پل پل کی ہدایات دے رہا تھا۔

○☆○

ویرا نے یہ عقلمندی کی کہ حشمت کی مرہم پٹی سے فارغ ہوتے ہی تلیٹ پر غزالہ کو فون کر لیا۔ وہ ہم لوگوں کی طرف سے کوئی خیر خبر نہ ملنے کی وجہ سے بہت متوحش اور پریشان تھی۔ ویرا نے کسی تفصیل میں جائے بغیر اسے حالات قابو میں ہونے کی نوید سنا کر فون بند کر دیا۔

گھر سے نکلنے کے بعد واقعات اتنی تیزی سے رونما ہوتے چلے جا رہے تھے کہ میرے ذہن سے غزالہ اور سلطان شاہ کا خیال ہی محو ہو کر رہ گیا تھا۔ غنیمت یہ تھا کہ اول خان نے فلیٹ چھوڑنے سے پہلے اپنے کچھ آدمیوں کو وہاں پہنچنے کی ہدایت کر دی تھی۔ ہماری روانگی کے کچھ دیر بعد نہ صرف شرف آباد پہنچ گئے بلکہ انہوں نے غزالہ اور سلطان شاہ کو اپنی موجودگی کا احساس دلا کر مطمئن بھی کر دیا تھا۔

میں اس وقت بھی مشتبہ مکان کی چار دیواری سے پہلے سوچ رہا تھا کہ ویرا پر دیوانگی کے دورے کب پڑتے ہیں۔ ان حالات میں وہ ایک حیرت ناک فرزانگی کے مظاہرے کر رہی ہے۔

ہم لوگ ریٹائرڈ بریگیڈیئر کے مکان کے باہر تھے۔ میرے قریب ہی دیوار سے لگی کھڑی تھی۔ اس سمت میں ہم کے علاوہ ایس ٹی ایف کے مزید تین مسلح آدمی موجود تھے۔ دوسرے مکانوں کے درمیان میں بنا ہوا تھا اس لئے اس طور پر داخل ہونے کے لیے صرف دو ہی سمتیں باقی رہ گئے سامنے والے رخ پر ہم لوگ موجود تھے۔ اول خان دو مکانوں کا چکر کاٹ کر پچھلی گلی کے انتظامات کا جائزہ لینے گیا۔

اپنی مرہم پٹی کے بعد حشمت بہت پرجوش تھا اور کارروائی میں عملی حصہ لینے کا متمنی تھا مگر ویرا نے اول خان کو بتایا تھا کہ گولی اس کے بازو میں رکنے کے بجائے گوشت کو پھاڑتی ہوئی گزر گئی تھی لیکن زخم بہت گہرا اور لمبا تھا۔ اسے باقاعدہ طبی امداد ملنے سے پہلے آرام کی ضرورت تھی تاکہ دوبارہ خون جاری نہ ہونے پائے۔ اسے روکنے کے لیے اول خان کا یہ استدلال بھی تھا کہ جیانگ فاؤ اور لی وانگ کے رخ کرتے ہوئے جہانگیر کے گھر کو خالی نہیں چھوڑا جا سکتا تھا۔ کسی نہ کسی کا وہاں موجود رہنا ناگزیر تھا۔ آخر کار حشمت کو ایک ساتھی سمیت وہیں رکنا پڑ گیا تھا۔ بعد میں ہم لوگ بھی ہتھیاروں سے لیس ہو کر اصل نشانے پر پہنچ گئے تھے۔

اس وقت تک صرف وہی چار کمانڈوز مکان کے اطراف موجود تھے جنہیں اول خان نے سب سے پہلے ادھر روانہ کیا۔ افرادی قوت اور ہتھیاروں کی تعداد و نوعیت کے اعتبار سے پارٹی کو مکاؤ کے بدمعاشوں پر تباہ کن برتری حاصل تھی اور دھاوا بول کر بھی تھوڑے سے نقصان کے بعد ان پر قابو پایا جا سکتا تھا لیکن اول خان اپنے تمام آدمیوں کی سلامتی کے بارے میں بہت زیادہ حساس تھا اور کوئی جانی نقصان اٹھائے بغیر اپنا مقصد حاصل کرنے کی منصوبہ بندی کر رہا تھا۔

اندھا دھند فائرنگ یا کسی بم کی صورت میں دوسرا خطرہ ان افراد کے لیے تھا جو لی وانگ اور جیانگ فاؤ کی تحویل میں تھے۔ ان میں سے ایک عام شہری بلکہ ریٹائرڈ فوجی افسر اور دوسرا ایس ٹی ایف کا ایک فرض شناس کارکن تھا۔ وہ دونوں سفاک مجرم خطرے میں محسوس کر کے ان دونوں کو آڑ کے لیے سامنے لا سکتے تھے یا پھر انہیں ہلاک بھی کر سکتے تھے جب کہ اول خان ان کو ہلاکت سے بچانا چاہ رہا تھا۔

منصوبہ یہ طے پایا تھا کہ مکان میں موجود دونوں مجرموں کو کسی طرح مکان کے عقبی حصے میں الجھایا جائے اور ان کی بے خبری میں سامنے سے مکان پر قبضہ کرلیا جائے۔

علاقے کے دوسرے مکانات کی طرح وہ مکان بھی بہت وسیع اور اس کے پچھلے حصے میں سبزے کے علاوہ گھنے درختوں کی ایک بڑی تعداد سر اٹھائے کھڑی تھی۔ چیانگ ناؤ کرائے اسکواڈ کے جاوید سے مشورہ کرنے کے بعد اقبال خان اپنے ٹرانسیور سے دل کھول کر بول رہا تھا۔ ان رابطوں میں پوری احتیاط کی جا رہی تھی کہ گفتگو کے متن میں انگریزی کا کوئی ایسا لفظ استعمال نہ کیا جائے جو اس گفتگو میں پوشیدہ عزائم کی عکاسی کرتا ہو۔ اسے اندر پہنچے ہوئے مخبر ذرائع سے یہ اطلاع مل چکی تھی کہ مکان کے اگلے لان پر دو بڑے اور خوں خوار کتوں کی لاشیں پڑی ہوئی تھیں۔ ان لاشوں کے قریب گوشت کے وہ لوتھڑے بھی پڑے ہوئے تھے جو کتوں کے معدوں کا ایندھن بننے سے باقی رہ گئے تھے۔ ان دونوں چینیوں نے اپنی کامیابی کو یقینی بنانے کے لیے اتنی زیادہ مقدار میں مہلک لوتھڑے پھینکے تھے کہ انہیں کھا کر دو تو کیا، دس کتے بھی جہنم واصل ہوسکتے تھے۔

دونوں مجرموں کی توجہ عقبی حصے کی طرف مبذول کرانے کے لیے اندر والے کمانڈوز کو نہایت خاموشی کے ساتھ تناور درختوں کی مضبوط شاخوں میں نائیلون کی ڈوری کے پھندے ڈال کر ڈوریوں کے آزاد سرے عقبی گلی میں پھینک دیے تھے۔ اس طرف دیوار کی اوٹ میں چھپے ہوئے آدمی ان ڈوریوں پر قابض ہو جاتے اور اقبال خان کی طرف سے جھینگر کی ایک ہلکی اور ایک تیز آواز کا اشارہ ملتے ہی، بندھی ہوئی ڈوری کی مدد سے ایک درخت کو اس طرح ہلانا شروع کرتے کہ پتوں وغیرہ کی سرسراہٹ کی تیز آوازیں مجرموں کو اپنی طرف متوجہ کرلیتیں۔ وہ سمجھتے کہ اندھیرے کا فائدہ اٹھا کر کچھ لوگ درختوں کے ذریعے اس گھر میں داخل ہونے کی کوششیں کر رہے ہیں۔ یہ بات یقینی تھی کہ پتوں اور شاخوں کی آوازیں سننے کے باوجود وہ اندھیرے میں کچھ بھی نہیں دیکھ سکتے تھے۔ توقع یہ کی جارہی تھی کہ وہ اپنے نادیدہ حریفوں کو ہلاک، زخمی یا کم از کم خوف زدہ کرنے کے لیے اپنے بے آواز آتشیں ہتھیار استعمال کریں گے۔

ان کی طرف سے فائرنگ کا آغاز ہوتے ہی پہلے درخت کو چھوڑ کر دوسرا کوئی درخت ہلایا جاتا۔ باری باری مختلف سمتوں میں سرسراہٹیں پیدا کرنے کے ساتھ ہی کسی بے آواز فائر پر اقبال خان کا ایک آدمی ہلکی سی کراہ سے یہ تاثر پیدا کرتا کہ اندر والوں کی فائرنگ کسی شخص کو زخمی کرنے میں کامیاب ہو گئی ہے۔ اس انسانی آواز پر ان دونوں کا اسی طرف متوجہ ہو جانا ناگزیر ہوتا۔ جب وہ دونوں ہی اندھیرے میں گولیاں چلانے لگتے تو عقبی گلی والی پارٹی کا سربراہ اگلی آواز میں دوسرا سگنل دیتا اور سامنے کے حصے میں موجود کمانڈوز کی رہنمائی میں بقیہ لوگ مکان میں گھس جاتے۔

اقبال خان غائب تھا اور میں دیوار سے ٹیک لگا کر اس منصوبے کی جزئیات پر غور کر رہا تھا۔ اس وقت کے حالات میں وہ منصوبہ بے داغ اور بہت کامیاب نظر آرہا تھا۔ انسانی جبلت اور خطرات میں گھرے ہوئے مجرمانہ ذہنوں کے فطری ردعمل کو سامنے رکھتے ہوئے ناکامی کا کوئی امکان نظر نہیں آتا تھا۔

چاروں طرف گہرے اندھیرے کا راج تھا۔ وہ چھوٹے مکانوں پر مشتمل کوئی غریب آبادی ہوتی تو ہر طرف موم بتیوں اور لالٹینوں کی روشنی میں بے شمار بچے اور بڑے گھروں سے باہر نکل پڑے ہوتے۔ عسرت و تنگ دستی کے حالات میں یکسانیت کی زندگی گزارنے والے لوگ اپنے گرد و پیش کی ہر جدت اور حتیٰ تبدیلی میں تفریح کا پہلو نکال لیتے ہیں لیکن آسودہ حالوں کو جب تک تفریح کے طے شدہ لوازم میسر نہ ہوں وہ اپنے ذہنی خول سے باہر آنے پر آمادہ نہیں ہوتے۔ یہی وجہ تھی کہ وہ علاقہ بالکل ویران پڑا ہوا تھا۔ لوگ اپنے گھروں میں محصور تھے اور ان کے زیر سایہ رہنے والے ملازمین بھی اپنے مالکوں کی پیروی میں اپنے اپنے مسکن میں دبکے ہوئے تھے۔ فضا پر سکوت طاری تھا اور نرم و خوشگوار ہوا کے جھونکے درختوں تک کو تازگی بخش رہے تھے کہ قریب سے کسی جھینگر کی ہلکی اور پھر تیز آواز گونجی پھر اچانک فضا میں موہوم اور پُراسرار سی سرسراہٹیں سنائی دینے لگیں۔ میں نے غیر ارادی طور پر دوسرے مکانات میں ساکت کھڑے ہوئے درختوں کی طرف دیکھا۔ اس وقت ہوا میں برائے نام تیزی تک نہیں تھی۔ گلی میں موجود لوگ یقیناً اپنا کام شروع کر چکے تھے۔

سرسراہٹیں وقفے وقفے سے کئی بار ابھرتی اور معدوم ہوتی رہیں۔ اقبال خان کے پورے منصوبے سے واقف ہونے کے باوجود مجھے ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے کوئی نہایت احتیاط اور صبر و تحمل کے ساتھ پتوں اور ٹہنیوں میں سے گزر کر پیش قدمی کرنی چاہ رہا ہو۔

منصوبے کے اصل حصے کا آغاز ہوتے ہی وقت کی رفتار یک لخت سست ہو گئی تھی۔ ایک ایک سیکنڈ طویل ہو چلا تھا۔ وقفے وقفے سے تین بار وہ سرسراہٹیں ابھریں۔ مجھے حیرت تھی کہ وہ دونوں جنگی تربیت یافتہ معاش کہاں مرے ہوئے تھے۔ لمحہ بھر کے لیے مجھے یہ شبہ بھی ہوا کہ کہیں وہ ہم لوگوں کے پہنچنے سے پہلے ہی دونوں پر تالیاں کو لے کر خاموشی کے ساتھ وہاں سے نہ نکل گئے ہوں لیکن اگلے ہی لمحے میرے وہ تمام وسوسے غائب ہو گئے۔ فضا میں ٹھک کی ایک گھٹی ہوئی، مدھم اور مضبوط سی آواز سنائی دی تھی۔ کسی بھی ہتھیار کی نال پر چڑھا ہوا سائلنسر گولی کی آواز کو ختم کرسکتا ہے مگر ٹریگر کی آواز کو دبانا سائلنسر کے بس کی بھی بات نہیں ہوتی۔ طاقت ور اسپرنگ کے ذریعے ایک مخصوص فاصلے تک اچھل کر گولی کے پچھلے حصے پر گرنے والے گھوڑے کی وہ آواز میرے کانوں کے لیے نامانوس نہیں تھی۔ وہی گولی چل چکی تھی۔ ہلکی سی سرسراہٹ پھر سنائی دی۔ یوں لگا جیسے چھپے ہوئے حریف نے فائر سے خوف زدہ ہو کر اپنی جگہ قدرے تبدیل کی ہو۔ فوراً ہی دوسرا بے آواز فائر

ہوا۔ اس بار کسی گھنجان درخت کے پتوں اور شاخوں میں سے تیز رفتار گولی گزرنے کی شوکتی سی آواز تک سنائی دی۔

اس مرحلے پر چوہے اور بلی کے کھیل میں قدرے تیزی آگئی۔ سرسراہٹوں کی سمت تبدیل ہوگئی۔ بے آواز فائر کا کھٹکا بھی قدرے فاصلے سے ابھرتا ہوا محسوس ہوا۔ چوتھے فائر پر ایک دبی دبی سی اضطراری چیخ سن کر میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہوگئیں۔ فائر کے ساتھ اس بے ساختہ چیخ کا تعلق اس قدر مکمل تھا کہ مجھے کسی کے واقعی زخمی ہونے کا خطرہ محسوس ہونے لگا۔

اپنے کسی نادیدہ حریف کو زخمی کر لینے کے احساس نے مجرموں کا حوصلہ بڑھا دیا۔ سرسراہٹیں تیز ہوگئیں۔ معلوم ہو رہا تھا کہ کئی گھنجان درختوں میں چھپے ہوئے لوگ کئی سمتوں میں فعال ہو چکے ہیں۔ بے آواز فائرنگ میں تواتر پیدا ہوگیا مگر وہ تواتر بے ربط سا تھا۔ صاف معلوم ہو رہا تھا کہ ایک سے زیادہ ہتھیار زیر استعمال آ چکے تھے۔

یہ پہلے ہی طے ہو چکا تھا کہ ازل خان کا کوئی آدمی ہوائی فائر نہیں کرے گا۔ اس حقیقت کی روشنی میں صورت حال کچھ یوں بن رہی تھی جیسے اندر والے دونوں گروہ عقبی درختوں میں الجھ چکے ہوں۔

ہمارے لیے یہ سنہرا موقع تھا۔ میرے کان الو کی آواز کے انتظار میں فضا پر جم گئے۔ ایس پی ایف کے ساتھ کام کرنے میں یہی ایک خرابی تھی کہ انسان ڈسپلن کو نظر انداز کر کے اپنی صوابدید پر کوئی قدم نہیں اٹھا سکتا تھا۔ جب تک الو کی آواز نہ گونجتی، کسی کو احاطے کی دیوار سے ہلنے تک کی اجازت نہیں تھی۔

اچانک داہنی طرف سے ایک شخص دیواروں کے سائے میں جھک کر بھاگتا ہوا نظر آیا۔ میرے اعصاب تن گئے۔ اطمینان کی بات یہ تھی کہ وہ ہم سے دور فرار نہیں ہو رہا تھا بلکہ تیزی سے ہماری طرف آ رہا تھا۔

"جیسے ہی یہ قریب آئے، اسے دبوچ لینا۔" زیبا نے تیز سانسوں کے درمیان سرگوشی کی۔

"نہیں!" اس کے پہلو میں موجود ایس پی ایف کا ایک نفری ہولے سے غرایا۔ "یہ ہمارا ہے۔"

اس اثنا میں وہ قریب آ کر سیدھا ہو گیا اور فضا میں قدرے دور سے الو کی آواز سنائی دینے لگی۔

آنے والا ازل خان ہی ثابت ہوا۔ اس نے سب کچھ اس قدر فنکارانہ انداز میں طے کیا ہوا تھا کہ اسے کسی سے کچھ کہنے سننے کی ضرورت ہی نہیں آئی اور دیوار سے چپکے ہوئے افراد مشاقی انداز میں احاطے پھلانگ کر سرعت سے اندر کودنے لگے۔ مجھے زیبا کی فکر ہوئی لیکن وہ کسی مشاق بندریا کی طرح دیوار پر سے اڑتی ہوئی اندر کود گئی۔ میں بھی تیزی سے دیوار پر چڑھ کر نرم لان پر کود گیا۔

اندھیرے میں چند فٹ کے فاصلے پر گھاس پر دو دھبے اور متعدد جھولتے ڈھیلے نظر آ رہے تھے۔ مجھے ان کی طرف متوجہ پا کر ازل خان نے میری پشت پر ہاتھ مارتے ہوئے سرگوشی کی۔ "دو کتوں کی لاشیں ہیں۔ انہیں بعد میں دیکھ لینا۔ رفتار تیزی سے گزر رہا ہے۔ آؤ!"

وہ پنجوں کے بل دوڑتا ہوا عمارت کے صدر دروازے کی طرف بڑھ گیا۔

تاریکی میں دو ہیولے اس بند دروازے کو کھولنے کی دیوانہ وار کوششوں میں مصروف تھے۔

مکان کے عقبی حصے میں چوہے اور بلی کا کھیل بدستور جاری تھا۔ ایک مصنوعی انسانی چیخ کے ذریعے اندر والوں کو کسی کی موجودگی کا پختہ یقین دلا دیا گیا تھا اس لیے پردوں میں بند ہی ہوئی شاخوں کو ہلانے کا عمل تقریباً ترک کیا جا چکا تھا لیکن وانگ اور جیانگ فائرز اپنے کسی اور نامعلوم حریف کو مار لینے کے جنون میں اندھا دھند اپنا میگزین ضائع کیے جا رہے تھے اور اس جنون میں مکان کے دوسرے حصے کو بالکل فراموش کر بیٹھے تھے۔

مکان میں داخلے کا صدر دروازہ منٹوں کی کسی آواز کے بغیر کھول لیا گیا۔

اس رفتہ یہاں کل آٹھ مسلح نفوس موجود تھے۔ ازل خان کی سربراہی میں ایس پی ایف کے تین نفری دیوار پھاند کر اندر آئے تھے۔ دو کمانڈوز پہلے سے اندر موجود تھے۔ مجھے اور زیبا کو ملا کے یہ تعداد آٹھ ہو جاتی تھی۔ اندر چھپے ہوئے دو چینیوں کو زیر کرنے کے لیے ہماری نفری بہت کافی تھی۔

ازل خان نے چوکھٹ عبور کی تو دونوں کمانڈوز اپنی خودکار مشین گنیں ہاتھوں میں لیے اس کے ساتھ تھے۔ ہم دونوں اپنے ریوالوروں سمیت ان کے پیچھے تھے۔ بقیہ تین آدمی سب سے پیچھے تھے۔

ڈرائنگ روم میں گھستے ہی میرے نتھنوں میں جلتے ہوئے بارود کی بو آئی۔ پچھلے کمروں سے جو بے آواز چاندماری کی جا رہی تھی اس کے دھوئیں کے اثرات شاید پورے گھر میں پھیلے ہوئے تھے۔

گو وہ چاندنی رات نہیں تھی لیکن ڈرائنگ روم کے در و دیوار میں سمائی ہوئی گھور تاریکی کے مقابلے میں تاروں بھرے آسمان کے سائے میں زیادہ اجالا تھا۔ چند لمحوں بعد میری آنکھیں اس تاریکی کی عادی ہوئیں تو مجھے نکاسی کا بغلی دروازہ نظر آیا۔ ازل خان پہلے ہی ادھر بڑھ چکا تھا۔

آخر میں آنے والوں میں سے ایک شخص وہیں رک گیا۔ باقی کا دستہ مکان کے اندرونی حصے میں داخل ہوا تو داہنی طرف ایک بند دروازے کی نچلی جھری میں روشنی کا مستطیل نظر آیا لیکن میرے کان ٹھک ٹھک کی ان مدھم آوازوں پر لگے ہوئے تھے۔ بے آواز فائرنگ کی وہ آوازیں بائیں طرف سے آ رہی تھیں۔

ایک کمانڈو دشمن پر عقب سے ٹوٹ پڑنے کے انداز میں لپک کر روشن کمرے کے بند دروازے پر پہنچا۔ اس نے لمحہ بھر کے لیے ہینڈل پر اپنا ہاتھ جما کر متوقع ردعمل کا کچھ اندازہ لگایا پھر ایک تیز

جھٹکے سے دروازہ کھول کر دیوار کی اوٹ میں ہو گیا۔

اندر سے کوئی آہٹ نہیں سنائی دی البتہ گہرے گہرے سانسوں کی آوازیں بہت واضح تھیں۔

میں ازل خان کو ہٹا کر کھلے ہوئے دروازے پر پہنچ گیا۔ وہ کوئی خوابگاہ تھی جہاں ڈریسنگ ٹیبل پر ایک ایمرجنسی لائٹ روشن تھی۔ خوابگاہ بہت کشادہ اور صاف ستھری تھی لیکن وہاں موجود اشیا سے سادگی جھلک رہی تھی۔ بستر پر دو انسانی جسم بالکل ساکت پڑے ہوئے تھے۔ ان میں سے ایک جسم ادھیڑ عمر شخص کا تھا جس کی کنپٹیوں کے بال بالکل سفید ہو چکے تھے۔ اس کے ایک نتھنے میں خون جما ہوا تھا۔ بستر کی سفید چادر پر بھی خون کے کئی دھبے دکھائی دے رہے تھے جو اس شخص کی مزاحمت کا شاخسانہ معلوم ہوتے تھے۔ دوسرا درمیانہ قامت و جسامت والا ایک نوجوان تھا جسے فوراً ہی بڈی ملن کی حیثیت سے پہچان لیا گیا۔

وہ دونوں بے ہوش تھے مگر میں ان کے بدن پر نظر پڑتے ہی لرز اٹھا۔ شاید اپنے حریفوں کے گھٹنوں کی ہڈیاں اتار کر انہیں مفلوج و معذور کر دینا ڈی وانگ کا محبوب ترین مشغلہ تھا۔ ان دونوں کی ایک ایک ٹانگ گھٹنوں کے قریب سے اس طرح باہر نکلی ہوئی تھی جیسے الگ سے پتلون اور پاجامے میں رضاری گئی ہو۔ گھٹنوں کے پاس ان کی ہڈیاں درشت ایک حد تک جھکی ہوئی تھیں۔

ازل خان نے بولنے کا خطرہ مول لیے بغیر اشارے سے دو ترمیوں کو وہاں روک دیا اور خود تیزی سے باہر نکل گیا۔ مجھے خوشی ہوئی کہ مجرموں کی حویلی سے بے گناہ یرغمالیوں کی بازیابی کا اہم ترین مرحلہ کسی بھی مقابلے کے بغیر سر کر لیا گیا تھا اور اب وقت پوری مہم صرف دو مجرموں کی سرکوبی تک محدود ہو کر رہ گئی تھی۔

باقی رہ جانے والے پانچوں افراد پنجوں کے بل مکان کے اس حصے کی طرف بڑھنے لگے جدھر سے بے آواز فائرنگ کی مخصوص سی آوازیں آ رہی تھیں۔

جوں جوں ہم آگے بڑھتے گئے یہ یقین راسخ ہوتا چلا گیا کہ وہ آوازیں ایک ہی دروازے کے اس پار سے آ رہی تھیں۔ شاید وہ عقبی کمرا اتنا چوڑا تھا کہ اس میں بیک وقت کئی مورچے بنائے جا سکتے تھے۔

وہ پوزیشن بہت نازک تھی۔ اس کے بارے میں کوئی پیشگی اندازہ کر کے پہلے سے اپنی حکمت عملی تیار کرنی ممکن نہیں تھی اس لیے ہمیں دروازے سے قدرے دور ہی رک جانا پڑا۔

ہم لوگوں کا ایک ساتھ دروازے پر پہنچنا اجتماعی خودکشی سے زیادہ خطرناک اقدام ثابت ہو سکتا تھا۔ ازل خان نے سب کو وہاں روک کر خود پیش قدمی کرنے کا عندیہ دیا لیکن ایک کمانڈر نے پوری خود اعتمادی کے ساتھ اس کا اور میرا بازو دبایا اور پنجوں کے بل دروازے کی طرف بڑھنے لگا۔ ازل خان نے اسے روکنے کی کوشش نہیں کی۔

ہم چاروں سمٹ کر دیوار سے لگ گئے اور سانس روک کر کمانڈر کی پیش قدمی کے نتیجے کا انتظار کرنے لگے۔

اندر موجود دونوں وحشی اس وقت موت کے جنگل میں جکڑے جا چکے تھے۔ انہیں اپنے دردناک انجام کا کوئی علم یا اندازہ نہیں تھا لیکن قدرت نے ہر جاندار میں موت کو سونگھ لینے کی ایک عجیب حیوانی جبلت ودیعت کی ہوئی ہے۔ اس جبلت کے زیر اثر بیشتر حیوان بروقت اپنی زندگی بچانے میں کامیاب ہو جاتے ہیں۔ اس وقت بھی کچھ ایسی ہی بات ہوئی۔ وہ کمانڈر اپنی سب مشین گن فائرنگ پوزیشن میں سنبھالے دروازے کے بہت قریب جا پہنچا تھا کہ اندر موجود کسی وحشی کی ذہنی حس نے اسے خطرے کا احساس دلایا اور اس نے رکھ ہوتے یا کسی کو للکارے بغیر پلٹ کر ایک فائر دروازے کی طرف جھونک مارا۔ کمانڈر اضطراری طور پر اپنے بائیں پہلو پر گر گیا۔ بے آواز گولی ایک زنانے کے ساتھ کنکریٹ کے فرش سے اچٹ کر کسی دیوار میں پیوست ہو گئی۔

کمانڈر کے گرنے کا دھماکا اندر سن لیا گیا اور فوراً ہی بلغمی آواز والے نے چیخ کر پوچھا "کون ہے؟" اپنے سوال کے ساتھ ہی اس نے کھلے ہوئے دروازے میں دوسرا فائر داغ دیا۔

ازل خان نے فضا میں انگلی گھما کر ہم لوگوں کو ایک جگہ جمع رہنے کے بجائے اس دروازے کے گرد پھیل جانے کا اشارہ کیا اور خود پیٹ کے بل فرش پر گر گیا۔ نیچے لیٹتے ہی اس نے اپنی سب مشین گن سے اس تاریک کمرے میں ایک ہلکا سا برسٹ چلا ڈالا۔

وہ برسٹ بقیہ لوگوں کے لیے ایک سگنل تھا۔ اچانک باہر کی تاریک فضا متعدد گولیوں کے پرہول دھماکوں سے لرز اٹھی۔ مجرموں کے خلاف بھرپور کارروائی کا آغاز ہو چکا تھا۔ انتظار کے اعصاب شکن لمحات ٹل گئے تھے اور فیصلہ کن عملی حملے کی ابتدا ہو گئی تھی۔

اندر محصور دونوں مجرم یکسر وحشی زبان میں زور زور سے بولنے لگے۔ شاید وہ اس ناگہانی آفت کے بارے میں ایک ہی وقت میں ایک دوسرے کو اپنے اندازوں سے آگاہ کر رہے تھے۔

اس مختصر ترین مہلت سے فائدہ اٹھا کر ایک کمانڈر پیٹ اور کہنیوں کے بل کھلے ہوئے دروازے میں رینگ گیا اور پھر اس نے کمرے میں گولیوں کی مسلسل بوچھاڑ کر دی۔ میری دانست میں اس نے اپنی جان پر کھیل کر وہ کارروائی کی تھی اور حیرت ناک طور پر اپنی کوشش میں کامیاب رہا تھا۔

کمرے میں بھاگتے ہوئے قدموں کی آوازیں گونجیں۔ ازل خان غضب ناک آواز میں غرایا "ہتھیار پھینک دو۔ تم ہر طرف سے گھیرے میں لیے جا چکے ہو۔ تمہاری کوئی کوشش بار آور ثابت نہیں ہو سکتی۔"

"تم کتے کے بچے مکار اور فریبی ہو" اندر سے اس فقرے کے بعد گولیوں کی بوچھاڑ ہو گئی۔

اس وقت واقعات اتنی تیزی سے رونما ہو رہے تھے کہ رک کر سوچنے سمجھنے کا موقع ہی نہیں تھا۔ چوکھٹ میں فرش سے چپکے ہوئے کمانڈر کا برسٹ جاری ہی تھا کہ اندر سے کوئی چیز فضا میں اڑتی ہوئی

زل اور فرش پر گرنے کی دھپ سی آواز کے ساتھ پھٹ گئی۔ باہر کے پھٹتے ہی نارنجی رنگ کا دھواں بہت تیزی کے ساتھ بھرنے لگا اس کے بعد ہم سب پر کھانسی کے دورے پڑنے کا سلسلہ شروع ہو گیا۔

"دھیان کرو!" اوزل خان بلند آواز میں چیخا "یہ زہریلی گیس ہم سب کو بے ہوش کرنے کے شروع کر دے گی۔ سانس روک کر اس کی زد سے بچو۔" پھر وہ بھی بری طرح کھانسنے لگا۔ اونچی آواز میں بولنے کے باعث اس مہلک گیس کی کچھ مقدار اس کے پھیپھڑوں میں بھی پہنچ گئی تھی۔

دروازے کے وسط میں پڑے ہوئے کمانڈو نے فرش چھوڑ کر اچانک کمرے میں دوڑ لگا دی۔ میں بری طرح کھانستا ہوا اٹھا تو مجھے کچھ نہ سوجھا۔ میں بھی پوری قوت سے اسی کمرے کی طرف دوڑ پڑا جس میں دونوں حبشی موجود تھے۔ میں دروازے میں داخل ہوا ہی تھا کہ مجھ سے پہلے اندر جانے والا کمانڈو ایک کریہہ چیخ کے ساتھ فضا میں اڑتا ہوا میرے اوپر آ گرا اور میں اس کی جھونک سنبھالنے کی کوشش کرنے کے باوجود پشت کے بل فرش پر ڈھیر ہو گیا۔ کمانڈو کی سب مشین گن اس کے ہاتھ سے چھوٹ کر دور جا گری تھی اور گرتے ہی جھٹکے سے خود بخود چل پڑی تھی۔ غنیمت یہ تھا کہ اس کی نال کا رخ میری طرف نہیں تھا۔ اس کے زیر استعمال میگزین کا بقیہ حصہ چند لمحوں میں خالی ہو گیا۔

بقیہ لوگ بھی زہریلے دھوئیں سے پناہ لینے کے لیے کھانستے ہوئے اسی کمرے میں گھس آئے اور کمرے میں موجود دونوں دراز قامت اور دیوہیکل بدن والے حبشیوں نے "ہو" ہا اور ہا کی لمبی آوازوں کے ساتھ اچھل اچھل کر ہر اس شخص کو اپنا نشانہ بنانا شروع کر دیا جو اپنے قدموں پر کھڑا ہوا نظر آ رہا تھا۔

بعد میں اندر آنے والوں میں دیبا اور اوزل خان کے ساتھ ایک کمانڈو بھی تھا۔ وہ تینوں گیس سے اس بری طرح متاثر ہوئے تھے کہ فوری طور پر حبشیوں کے تابڑ توڑ حملوں کا سدباب نہ کر سکے اور نہایت سرعت کے ساتھ فرش پر ڈھیر ہوتے چلے گئے۔ اس دھاچوکڑی میں کوئی مجھ سے ٹکرا کر گرا۔ میں غصے اور جھلاہٹ کے عالم میں دانت پیستا ہوا اٹھا تو فوراً ہی ایک حبشی نے کسی سبک اندام بازی گر کی طرح اپنے ہاتھوں کے بل پر فضا میں الٹ کر اپنی ٹانگیں چلائیں اور میرے چہرے پر گویا قیامت سی ٹوٹ پڑی۔ میں نے اپنے ہاتھ میں دبا ہوا پستول سیدھا کیا تو وہی حبشی دوبارہ اپنے قدموں پر کھڑا ہو چکا تھا۔ اس نے "ہو" کی کریہہ آواز نکال کر میری گردن کی جڑ میں کراٹی ہتھیلی کا وار کیا اور میں کھڑے کھڑے نیچے ڈھیر ہو گیا۔ ان دو حبشیوں نے آناً فاناً میں سب کو حواس باختہ کر کے رکھ دیا تھا۔

"روشنی کرو اور ان سور کے بچوں کو پکڑو" اوزل خان نے فرش پر پڑے پڑے دانت کچکچا کر کہا۔ روشنی کی حد تک اس کی بات درست تھی۔ فوراً ہی کمرے میں دو سرچ لائٹس روشن ہو گئیں لیکن ان سور کے بچوں کو پکڑنا آسان کام نہیں تھا۔ وہ چھلاووں کی طرح اپنی جگہیں بدل بدل کر سب پر وار کر رہے تھے۔ میں حیران تھا کہ اس نازک موقعے پر مارشل آرٹس میں دیبا کی بے مثال مہارت کہاں جا سوئی تھی۔ وہ ایک دیوار کی جڑ میں پڑی گیس کے موذی اثرات سے چھٹکارا حاصل کرنے کی کوشش کر رہی تھی۔

میں نے پستول تان کر ایک حبشی پر فائر کیا لیکن گولی چلنے سے پہلے ہی وہ کھلی ہوئی مغربی کھڑکی میں سے باہر کود چکا تھا۔ پھر دیبا بھی پھرتی سے لہرا اٹھی۔ اس نے ہوا میں اپنا جسم اچھال کر اپنے حریف کی ٹھوڑی پر لاتیں رسید کیں تو وہ کسی بدمست ہاتھی کی طرح اپنی جگہ پر جھوم کر رہ گیا۔ دیبا دوبارہ اس کی طرف جھپٹی تو اس حبشی نے دیبا کے پیٹ میں گھٹنا رسید کیا اور وہ چیخ مار کر پیچھے الٹ گئی۔

اس دھاچوکڑی اور افراتفری میں ہماری ساری منصوبہ بندی دھری کی دھری رہ گئی تھی۔ اس وقت تک مجھے یہ دیکھنے کا خیال بھی نہیں آیا تھا کہ ان میں سے کس حبشی کا ایک کان آدھا غائب تھا۔

دیبا نے اپنی سخت جانی کا مظاہرہ کرتے ہوئے ایک بار پھر اپنے حریف کو فلائنگ ککس مارنے کی کوشش کی مگر حبشی بھی دیبا کے تیور بھانپ کر اسی موڈ میں آ چکا تھا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ اپنی اپنی پرواز کے عین وسط میں ان دونوں کی لاتیں پوری قوت سے آپس میں ٹکرائیں۔ دونوں کی بے ساختہ چیخیں نکل گئیں اور وہ تڑپتے ہوئے فرش پر آ رہے۔

دیبا سبک اندام تھی اس لیے سنبھل کر فوراً ہی اٹھ گئی۔ حبشی کو قدرے فربہ اندام ہونے کی وجہ سے زیادہ چوٹیں آئی تھیں اس لیے وہ فوراً نہ اٹھ سکا۔

اس وقت تک سب ہی کو اندازہ ہو گیا تھا کہ ان کا ایک حریف بھاگ نکلا ہے اور مقابلہ صرف ایک بدمعاش سے ہے۔ میرے ساتھ دونوں کمانڈو بھی اس پر پل پڑے۔ میں اس کی پسلیوں پر ایک ٹھوکر مارنے کے بعد اس کے سینے پر سوار ہو گیا۔

پستول میرے ہاتھ سے نکل چکا تھا اس لیے میں نے اس کے چہرے پر مکوں کی بوچھاڑ کر دی۔

وہ عجیب حیران کن بلکہ شیطانی قوت برداشت کا مالک تھا۔ خاموشی سے فرش پر پڑا مار کھاتا رہا۔ میں نے سوچا کہ وہ بے جان ہو گیا ہے یا پھر حوصلہ ہار بیٹھا ہے لیکن وہ میری سنگین غلطی تھی۔ وہ اپنی توانائیاں مجتمع کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔

اچانک اس نے جھرجھری لی اور جھٹکے دے کے کسی چکنی مچھلی کی طرح ہم تینوں کی گرفت سے صاف نکل گیا۔ اٹھتے اٹھتے دیبا اس کی ٹانگوں میں پھنس کر ایک طرف اچھل پڑی۔ جبکہ وہ اپنے چاروں حریفوں کو چکما دے کر دروازے میں چلنے کے بجائے کھڑکی کی طرف لپکا۔

"پکڑو!" اوزل خان اضطراری آواز میں غرایا۔ اس کے ہاتھ میں ایک مرتبہ پھر سب مشین گن آ گئی تھی۔

کھڑکی کی طرف دوڑتا ہوا حبشی رکا۔ اس نے پلٹ کر دیکھنے کی زحمت کی۔ اوزل خان کے صبر اور برداشت کا پیمانہ لبریز ہو چکا تھا۔

اس نے دیکھ لیا تھا کہ راج بچ گئے اور زینب یا نہ سپاہی لوا کا بھی اور بے زوال چینیوں کو زیر کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکے تھے۔ اس نے اپنے ہاتھ میں موجود سب مشین گن کی نال کا رخ بھاگتے ہوئے چینی کی طرف پھیرا پھر میرے روکتے روکتے اس نے ٹریگر دبا دیا۔

فائر کی گولیاں چلتی رہیں۔ خالی خول فرش پر گرتے رہے۔ جب میگزین خالی ہو چکا تو اس چینی کی پشت بھی کسی طرح چھلنی ہو چکی تھی۔ اس کے قدم لڑکھڑا رہے تھے۔ ہاتھ ہوا میں یوں لہرا رہے تھے جیسے وہ گہرے پانی میں ڈوبنے سے بچنے کی کوشش کر رہا ہو۔ آخر اس کا بھاری وجود ایک پرشور آواز کے ساتھ فرش پر ڈھیر ہو گیا۔

"تم نے بہت برا کیا۔" میں نے ازل خان کے برابر میں پہنچ کر آہستہ سے کہا۔ "مارنے سے پہلے یہ تو دیکھ لیتے کہ اس کے دونوں کان پورے ہیں یا نہیں۔"

"جھنجھکیر کا آپریشن ہو جائے گا تو کوئی قیامت نہیں آ جائے گی۔" وہ میری بات کاٹ کر بولا۔ "تم نے دیکھا نہیں کہ یہ دونوں کیسے بدمعاشوں کی طرح سب کو جیب پر ڈالے ہوئے تھے؟ مجھے اب تک یقین نہیں آ رہا کہ موٹے اور بھدے جسم کے ساتھ آدمی اس قدر تیز اور پھرتیلا ہو سکتا ہے۔ میں اسے نہ مارتا تو یہ ہمارے ہاتھ آنے والوں میں سے نہیں تھا۔ اس کے ساتھی نے باہر ابھی تک سب کو دوڑ لگوائی ہوئی ہے۔"

اس وقت ازل خان کے سر پر چینیوں کا آسیب سوار تھا اس لیے اس سے بحث بے سود تھی۔ میں شکست خوردہ انداز میں چلتا ہوا بے جان چینی کے قریب پہنچا۔ اس کے چہرے پر موت کی اذیت ثبت ہو کر رہ گئی تھی لیکن اس کے ہونٹ یوں کھنچے ہوئے تھے جیسے وہ استہزائیہ مسکراہٹ ہو۔ سر گھما کر اس کا دایاں کان دیکھتے ہی میرے وجود میں اطمینان کی ایک لہر سرایت کر گئی۔ اس کا پورا کان سلامت تھا۔

"کون ہے یہ؟" مجھے کھڑکی کی طرف جاتے دیکھ کر ازل خان نے اپنی جگہ سے سوال کیا۔

"جیانگ فاز!" میں نے مڑ کر کہا۔ "یہ جھنجھکیر ہی کی نہیں بلکہ ہوڈین اور ریٹائرڈ بریگیڈیئر کی بھی خوش قسمتی ہے کہ لی رانگ ابھی تک باہر دوڑتا پھر رہا ہے۔ شاید تمہارے آدمیوں نے اس کا کٹا ہوا کان دیکھ لیا ہے اسی لیے وہ اسے گولی مارنے کے بجائے زندہ پکڑنے کی کوشش کر رہے ہیں۔"

"کٹا ہوا کان... جادوگر چینی... الٹے ہوئے کرتے!" اس نے بدمزگی کے ساتھ کہا۔ "معلوم ہو رہا ہے کہ تم اب تک کوئی برا خواب دیکھتے رہے ہو۔ باہر جانے سے پہلے میں پورا یقین کر لوں گا کہ جیانگ فاز واقعی مر چکا ہے۔ یہ لوگ جس جرم کے ماہر ہوتے ہیں۔ کیا پتا میدان خالی دیکھ کر یہ بھی اٹھے اور کسی دوسرے راستے سے بھاگ نکلے۔ مجھے حیرت ہے کہ تم نے منگلا میں ان لوگوں کو کیسے زک پہنچائی ہو گی۔"

چینیوں سے مار کھانے کی وجہ سے اس کے حواس بگڑے ہوئے تھے۔ اس لیے میں نے اسے یہ جتانے کا ارادہ ترک کر دیا کہ اس کی جتنی گولیاں جیانگ فاز کے بدن میں اتاری تھیں وہ کسی بدمست سانڈ کو بھی موت کے گھاٹ اتارنے کے لیے کافی ہوتیں۔

کھڑکی سے باہر کا منظر حیران کن تھا۔ ایس پی کی ٹیم کے آدمیوں نے اپنی سرچ لائٹس روشن کر کے لان پر دن کر رکھا تھا اور لی رانگ کو پکڑنے کی جدوجہد میں ادھر ادھر بھاگ رہے تھے۔ میں اس دلچسپ تماشے سے لطف اندوز ہونے کے لیے کھڑکی سے چپک کر رہ گیا۔

ان کی تعداد چار تھی لیکن وہ لی رانگ کے سامنے بے بس نظر آ رہے تھے۔ کسی خطرناک مجرم کی گرفتاری کی کوشش سے زیادہ ایک کھیل نظر آ رہا تھا۔ ایک مرتبہ یوں نظر آیا جیسے لی رانگ پکڑ لیا جائے گا۔ اس کے پیچھے لگے ہوئے آدمی نے پوری قوت صرف کر کے لمبی جست لگائی اور منہ کے بل گھاس پر جا گرا۔ لی رانگ اپنی رفتار تیز کر کے سرعت سے آگے نکل گیا تھا۔

ازل خان بھی دیوار کے ساتھ باہر نکل چکا تھا۔ دونوں کاغذ اندر ہی رہ گئے تھے۔

لی رانگ کے مقابلے میں ازل خان کے آدمی اپنی ایک کوشش میں پوری طرح کامیاب تھے کہ وہ اسے احاطے میں ہی دوڑا رہے تھے اور پھاٹک کی طرف جانے سے روکے ہوئے تھے۔ فرار کی کوئی راہ نہ ملنے کی صورت میں لی رانگ بہت دیر تک اپنی بھاگ دوڑ جاری نہیں رکھ سکتا تھا۔

پھر ان چاروں نے لی رانگ کو گھیر لیا اور اس کا انجام سامنے نظر آنے لگا۔ وہ پرسکون انداز میں اپنی جگہ پر جما کھڑا رہا۔ چند لمحوں تک ایک دوسرے کی اضطراری حرکات کا جائزہ لینے کے بعد وہ چاروں اپنے شکار پر جھپٹے تو رانگ تھمی ہی نیچے بیٹھا اور کسی زندہ مچھلی کی طرح ان کے درمیان سے پھسل کر دور نکل گیا۔

"تم لوگ مر کر بھی مجھے زندہ نہیں پکڑ سکتے۔" ان سے بچ نکلنے کے بعد وہ ہانپتے ہوئے چیخا۔ "یہ کھیل ختم کرنے کے لیے تم مجھ کو گولی مارنے پر مجبور ہو جاؤ گے۔ آخر تم اپنے ہتھیار کیوں استعمال نہیں کرتے۔"

ان میں سے کسی نے کوئی جواب نہیں دیا۔ بس اس پر اگلا وار کرنے کے لیے پینترے بدلتے رہے۔ ان کے سانس اپنے ہدف سے کہیں زیادہ چڑھے ہوئے تھے۔

"ہم کسی ملزم پر ہتھیار نہیں اٹھاتے۔" ازل خان نے اپنی جگہ سے آگے بڑھ کر اونچی آواز میں اس کی بات کا جواب دیا۔ "ملزم کو مجرم قرار دے کر سزا سنانا عدالتوں کا کام ہے، ہمارا نہیں۔"

"تم جیسے جھوٹے اور مکار لوگ قانون کے نگہبان کب سے ہو گئے۔" اس نے زہریلے قہقہے کے ساتھ پوچھا۔ "اگر بھیڑیے چوزوں کی رکھوالی شروع کر دیں تو بھیڑیے حیرت سے اپنی دُمیں دبا جائیں گے۔"

"تمہارے اور ژنی کے معاملات ہیں۔" اوّل خان مزید پیش قدمی کرتے ہوئے بولا "میں تمہیں پہلے ہی بتا چکا ہوں کہ ہمیں ژنی کی ذات میں نہیں بلکہ اس مشن سے دلچسپی ہے جس پر وہ کام کر رہا ہے۔"

"تم پر تمہارے خدا کی لعنت ہو۔" وہ اوّل خان کی بات کاٹ کر بولا "تم نے اپنی چکنی چپڑی باتوں سے چیانگ فاؤ کو بے وقوف بنا لیا لیکن اب مجھے دھوکا نہیں دے سکو گے۔ چوہوں کی طرح ہم پر شب خون مار کر تم نے اپنے عزائم کو بے نقاب کر دیا ہے۔"

اس وقت تک اوّل خان ٹہلتا ہوا لی وانگ سے پندرہ بیس گز دور پہنچ چکا تھا۔ اس نے اچانک ہی اپنے بغلی ہولسٹر سے ریوالور نکال کر لی وانگ پر تان لیا اور غراتے ہوئے بولا "ہاتھ اٹھا لو ورنہ میں واقعی تم کو شوٹ کر دوں گا۔ میرے آدمی صرف احکام کی تعمیل کرتے ہیں مگر میں اپنے فیصلے خود کرتا ہوں۔"

اوّل خان کی اس حرکت نے مجھے مضطرب کر دیا۔ وہ غصے میں چیانگ فاؤ کو مار چکا تھا لیکن لی وانگ کی موت کے بعد جہانگیر اور دوسروں کی فوری صحت یابی ایک خواب بن کر رہ جاتی۔ اس بار بھی وہ مجھ سے اتنی دور تھا کہ میں اپنی شدید خواہش کے باوجود اسے روکنے کے لیے کچھ نہیں کر سکتا تھا۔

"سوچ نہیں، گولی چلاؤ۔" لی وانگ نے ذرا بھی پریشانی کا اظہار کیے بغیر بے خوفی سے کہا "ہم کاز والوں کے لیے ژون کوانگ فو کی کسی خواہش پر جان قربان کر دینے سے بڑی سعادت اور کیا ہو سکتی ہے؟ وہ ہمارے پسماندگان کو اتنا نوازے گا کہ ہماری کئی پشتیں بے فکری کی زندگی گزار سکیں گی۔ ہم عمر بھر کماتے رہیں تب بھی ژون کے انعامات کا عشر عشیر نہیں جوڑ سکتے۔ سوچ کیا رہے ہو، چلاؤ گولی!"

اوّل خان نے اپنا ہاتھ سیدھا کر کے لی وانگ کے سینے کی شست لے لی۔ وہ کسی چٹان کی طرح اپنی جگہ اٹل کھڑا رہا۔ آدمیوں سے بھاگنے والا اپنے سینے پر گولی کھانے کے لیے تیار تھا۔

اوّل خان کے ریوالور کی نال قدرے نیچے جھکی اور لی وانگ نے اس کا ارادہ بھانپ لیا۔ یوں محسوس ہوا جیسے کھڑے کھڑے اس کے پیروں میں اسپرنگ نکل آئے ہوں۔ اس نے قدرے جھک کر اپنے قدموں پر زور ڈالا اور فضا میں کئی فٹ اوپر اچھل گیا۔ اوّل خان کی چلائی ہوئی گولی اس کے نیچے سے گزر گئی۔

دوبارہ لی وانگ کے قدم زمین سے لگے تو ایسا معلوم ہوا جیسے اس کے پیروں میں پورے بدن کا بوجھ سہارنے کی طاقت نہ رہی ہو۔ وہ گھاس پر ڈھیتا چلا گیا۔

"تم میری ٹانگیں زخمی کر کے مجھے نہیں پکڑ سکو گے۔" لی وانگ بیٹھے بیٹھے استہزائیہ آواز میں بولا "میری سمجھ میں نہیں آ رہا کہ مجھے مارنے کے بارے میں تمہیں کیا تردد ہے۔ ژنی کے مشن سے ہمارا کوئی تعلق نہیں ہے۔ یہ سیدھا سادہ ژون اور ژنی کی دشمنی کا معاملہ ہے۔ اگر تم ژنی کے خیر خواہ ہو تو تمہیں اب تک مجھے گولی مار دینی چاہیے تھی۔ میں تم کو یقین دلاتا ہوں کہ تم مجھ سے کوئی بات نہیں اگلوا سکو گے۔"

"دیکھ کیا رہے ہو؟ فوراً پکڑ لو اور باندھ لو اسے۔" لی وانگ کو قدموں پر کھڑا ہونے سے گریزاں دیکھ کر اوّل خان نے اپنے آدمیوں کو للکارا اور وہ باجماعت لی وانگ پر جھپٹ پڑے۔

لی وانگ بس اسی وقت تک بیٹھا رہا جب وہ چاروں اس کے اور اوّل خان کے درمیان حائل نہیں ہوئے۔ ان کی اوٹ میسر آتے ہی وہ ایک مرتبہ پھر بھاگ نکلا۔

اس بار اوّل خان اپنی کھوپڑی پر قابو نہ رکھ سکا اور ریوالور تان کر خود بھی گھاس پر لی وانگ کے تعاقب میں دوڑ پڑا۔ اسے میدان عمل میں دیکھ کر دیبا بھی خود پر قابو نہ رکھ سکی۔ اسے ویسے بھی اچھل کود میں اپنی مہارت پر ناز تھا۔ لی وانگ کا تعاقب کرنے والوں میں وہ بھی شامل ہو گئی۔

ان کی تعداد چار سے بڑھ کر چھ ہو چکی تھی لیکن لی وانگ انہیں ایسی غضب کی جھکائیاں دے کر کنیاں کاٹ رہا تھا کہ ان کی طبیعتیں صاف ہو گئی تھیں۔

پھر وہی ہوا جو ہونا تھا۔ لی وانگ نے اپنی بے مثال جسمانی پھرتی سے وقت ضرور حاصل کر لیا لیکن وہ اپنے مقدر کو نہ ٹال سکا۔ چھ حریفوں کے مقابلے میں اس پر تھکان کا غلبہ ہوتا ہوا نظر آنے لگا۔ اس اثنا میں اوّل خان کو اس کے پیچھے لگنے کا موقع مل گیا۔

اس نے دو مرتبہ لی وانگ کو للکار کر رکنے کا حکم دیا لیکن اس پر کوئی اثر نہیں ہوا۔ نتیجہ یہ نکلا کہ اوّل خان نے بھاگتے بھاگتے اس کی پنڈلیوں پر دو فائر جھونک مارے۔ وہ بہت اچھا نشانے باز تھا۔ لی وانگ زخمی ہونے کے بعد لان پر گرا اور قلابازیاں کھاتا ہوا دور تک چلا گیا۔

اس پوری بھاگ دوڑ میں اس نے پہلی بار مار کھائی اور وہ سب بھڑوں کی طرح اس سے لپٹ گئے۔ اس کی زخمی پنڈلیوں کی پروا کیے بغیر اسے مضبوط ڈوری سے جکڑ دیا گیا۔

وہ غراتا اور کراہتا رہا لیکن اس نے کسی سے رحم کی التجا نہیں کی۔ وہ ان لوگوں میں سے تھا جو اپنے دشمن کے ساتھ کسی رو رعایت سے کام لیتے ہیں نہ کڑے وقت میں خود کسی رعایت کے طلب گار ہوتے ہیں۔ جو کچھ بھی ان کے دماغ میں سما جائے اس کے لیے لڑتے ہیں اور لڑتے لڑتے ہی مر جاتے ہیں۔

لی وانگ پستہ قامت ہونے کے باوجود دو آدمیوں سے زیادہ وزنی تھا۔ ایس ٹی ایف والوں نے پہلے ہی اس بات کا اندازہ لگا لیا تھا اس لیے جب لی وانگ کو وہاں سے لے جانے کا سوال سامنے آیا تو ان لوگوں نے کسی ایک شخص کو امتحان میں ڈالنے کے بجائے مل جل کر اسے لے جانے کا بندوبست کیا۔ پھر اس کے بندھے ہوئے ہاتھوں اور پیروں کے درمیان میں سے ایک لمبا بانس گزار کر چار افراد نے اسے کسی شکار کیے ہوئے چوپائے کی طرح بانس سے لٹکا کر اپنے کندھوں پر اٹھا لیا۔

پرسکون لہجے میں کہا پھر میں اژل خان کے قدسیوں کی طرف متوجہ ہو گیا "تم سب باہر نکلو۔ جہانگ فاز کی لاش دروازے پر لے جاؤ تاکہ روانگی میں تاخیر نہ ہو۔ ضرورت ہوئی تو تمہیں بلا لیا جائے گا۔"

اژل خان نے سر ہلا کر میری ہدایت کی تائید کی اور وہ ڈھنوں سر جھکا کر ایک قطار کی صورت میں دروازے سے باہر نکلتے چلے گئے۔ کمرے میں صرف چھ نفوس باقی رہ گئے۔ وہ بے ہوش افراد لی وانگ، اژل خان اور ردا کے بعد چھٹا فرد میں خود تھا۔

"کیا تم سلور زائی کی بات کر رہے ہو؟" میں نے لی وانگ کے قریب جا کر باوقار انداز میں پوچھا۔

وہ پشت کے بل چادر پر لیٹا ہوا تھا۔ اس کی پنڈلیوں سے بہنے والے خون نے اس کی پتلون کے پائنچوں کو رنگین کیا ہوا تھا مگر وہ اپنے زخموں سے بدستور بے پروا تھا۔ اس نے میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کہا "سلور زائی ہر ڈنگی مین کا زیور ہوتی ہے اور اسے ہم سب سلام کرتے ہیں۔"

میں نے اپنی جیب میں ہاتھ ڈال کر سلور زائی نکالی اور ہتھیلی میں لے کر لی وانگ کے سامنے کر دی۔

سلور زائی جس پر سونے میں چاندی کی خواب ناک آنکھ ابھری ہوئی تھی ڈنگی والوں کے لیے معجزاتی حیثیت رکھتی تھی۔ اس گول طلائی سکے پر نگاہ پڑتے ہی لی وانگ کا چہرہ دھواں ہو گیا۔ آنکھوں میں احترام آمیز سراسیمگی سمٹ آئی اور بے بسی سے اس کا دہانہ خود بخود نیم وا ہو گیا۔

پنڈلیاں زخمی ہونے کی وجہ سے وہ کھڑا ہونے سے معذور تھا لیکن پھر بھی اس کے بدن میں بجلی سی بھر گئی۔ وہ چادر سے اٹھا اور پھرتی کے ساتھ گھٹنوں کے بل سجدے میں گر گیا۔ اس وقت وہ اپنی تنظیم کے ایک بڑے کو بس یہی عزت دے سکتا تھا۔

مکاؤ سے آئے ہوئے چینیوں کا قصہ شروع ہوتے ہی میرے ذہن میں یہ بات جم کر رہ گئی تھی کہ میرا مقابلہ ٹی کے خون خوار ورکروں سے تھا اس لیے اژل خان کی معیت میں قلیب سے روانہ ہونے سے میں نے کسی واضح منصوبے کے بغیر دو اہم چیزیں اپنی جیب میں ڈال لی تھیں۔ ان میں سے ایک بم گن تھی اور دوسری سلور زائی۔

لی وانگ سے باتوں کی ابتدا کرتے ہوئے میں اسے معافی دے کر احسان مند کرنے کے بارے میں سوچ رہا تھا لیکن جب مجھے یہ یاد آیا کہ میری جیب میں سلور زائی موجود ہے تو میں نے فوراً ہی گفتگو کا رخ بدل دیا۔ اسے سلور زائی سے مرعوب کرنے کے بعد میں اسے اشاروں پر نچا سکتا تھا۔ وہ میرے ایک اشارے پر اپنے معذور کیے ہوئے تینوں افراد کی ہڈیوں کے جوڑ بٹھانے پر مجبور ہو جاتا اور اس وقت یہی میرا اہم ترین مقصد تھا۔

"اٹھو!" میں نے سرد لہجے میں کہا "یہ اپنی چھوٹوں کو فنا کرنے سے نہیں ملتی۔ تم اندھیرے میں تھے مگر مجھے معلوم تھا کہ میرے سامنے کون ہے اسی لیے تم کو زندہ رکھا گیا ہے۔ مکاؤ جا کر ڈون کوانگ فو کو میرا سلام پہنچا دینا۔ اس نے صرف اپنی انا پرستی کی خاطر جہانگ فاز جیسے حیرت ناک اور بے جگر آدمی کو مروا دیا ہے۔"

لی وانگ سجدے سے اٹھ کر سیدھا بیٹھ گیا۔ اس نے میرے سامنے دونوں ہاتھ جوڑ رکھے تھے اور فرط جذبات سے اس کے ہونٹوں کے گوشے یوں کپکپا رہے تھے جیسے وہ کسی بھی لمحے رو دینے والا ہو۔

"ان کے زخموں کی مرہم پٹی کرو۔" میں نے ردا کو حکم دیا تاکہ تھوڑے آرام لینے کے بعد لی وانگ دونوں بے ہوش افراد پر کام کر سکے۔ ردا فوراً ہی اس کی طرف بڑھی لیکن لی وانگ نے ہاتھ اٹھا کر اسے روک دیا۔

"تم بہت عظیم اور مہربان ہو" وہ اپنے دل کی گہرائی سے بولا "میں خود پر لعنت بھیج رہا ہوں کہ اپنے مقدس ڈنگی مین پر ہتھیار اٹھانے سے پہلے میں مر کیوں نہ گیا۔ میری سزا یہ ہے کہ میرے زخموں سے خون بہنے دو۔ مرہم پٹی سے مجھے کچھ حاصل نہیں ہوگا۔ میری ایک پنڈلی کی ہڈی ٹوٹ چکی ہے میں یوں ہی سسک سسک کر مر جاؤں گا۔ مرنے سے پہلے مجھے اپنے ڈوبی کے کولہے کا جوڑ بٹھانے دو۔ میں مر گیا تو بیچارہ ڈون عمر بھر کے لیے معذور ہو جائے گا۔ پھر مجھے اپنے دوست جہانگیر سنگ سے ملو۔ وہ بھی اسی عذاب سے گزر رہا ہوگا۔ میرے علاوہ پورے روئے زمین پر صرف ایک مارشل بڑے انسانی جوڑوں کو اتارنے اور بٹھانے میں ماہر ہے مگر وہ اپنی محبوبہ کی بے وفائی کے بعد ملنگ ہو گیا ہے۔ میں نہیں چاہتا کہ مقدس ڈنگی مین کا کوئی غلام میری وجہ سے عمر بھر کی معذوری کا شکار ہو جائے۔"

اپنے دل کی بات اس کی زبان سے سن کر میں اندر ہی اندر جھوم اٹھا لیکن بظاہر بے پروائی سے بولا "یہ کام بھی ہو جائیں گے۔ مجھے ڈون کوانگ فو کی خوشنودی کی خاطر تمہاری جان زیادہ عزیز ہے۔ ان لوگوں کے کولہوں کے جوڑ تو کوئی سرجن بھی بٹھا ہی لے گا۔"

"یہی ایک قیامت کا راز ہے۔" وہ اپنی پیشانی پر ہاتھ مار کر قلق کے ساتھ بولا "اس ناہنجار کے کرتوت کا توڑ دنیا کے کسی سرجن کے پاس نہیں ہے۔ سرجن انسانی جوڑوں کو شیشے سے زیادہ نازک سمجھتے ہیں اور ان کے ساتھ کھینچ تان پر بالکل یقین نہیں رکھتے۔ آرام اور فزیو تھراپی کی ناکامی کے بعد وہ آپریشن کا فیصلہ کریں گے تو گول ہڈی کو بٹھانے کے لیے آنکھ پر نشتر زنی کر کے اسے پھیلا دیں گے تاکہ گول ہڈی اس کے اندر سما سکے اور یہی بربادی ہوتی ہے۔ انسان ساری عمر کے درد اور چال کے بگاڑ میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ کبھی ٹانگ تنگ ہونے لگتی ہے اور کبھی گول ہڈی کا ورم عذاب میں مبتلا کر دیتا ہے۔ مجھے یہ کام کر لینے دو تاکہ میرے ضمیر کا بوجھ ہلکا ہو سکے۔"

میں نے اس موضوع میں کسی خاص دلچسپی کا مظاہرہ کیے بغیر

اسے اپنے بے ہودہ ضمیر کا بوجھ ہلکا کرنے کی اجازت دے دی۔ ویرا خاموشی اور گہری دلچسپی کے ساتھ اس مذاکراتی شطرنج کا مشاہدہ کر رہی تھی۔

وہ ہتھیلیاں قالین پر ٹیک کر مسہری کی طرف گھسٹنا شروع ہوا تو میں نے مصنوعی ہمدردی کا مظاہرہ کرتے ہوئے اسے روکنا چاہا "دونوں گہری بے ہوشی کی حالت میں تکلیف کے ہر احساس سے عاری ہیں۔ تم بیٹھو۔ ہم انہیں باری باری تمہارے پاس لے آتے ہیں۔"

"سخت فرش پر انہیں کوئی اور نقصان بھی پہنچ سکتا ہے۔ نرم گدے پر ذرا سی دیر میں کام بن جائے گا۔" اس نے اپنی پیش قدمی ترک کر کے مجھے آگاہ کیا اور دوبارہ مسہری کی طرف بڑھنے لگا۔

اس وقت تک میں لی وانگ کی جان بخشی کا فیصلہ کر چکا تھا۔ مجھے یقین تھا کہ اس کی زبان سے میری سلور آئی کا ذکر سنتے ہی کوانگ فوراً کھلاہٹ کا شکار ہو جائے گا اور لی وانگ کی لائی ہوئی خبر کی تصدیق کے لیے بھی لانیڈ سے رجوع کرے گا۔ پھر جب بھی لانیڈ اسے بتائے گا کہ میں نے وہ ڈراما ایک مسروقہ سلور آئی کے سہارے رچایا تھا تو دونوں غصے میں اپنے سر کے رہے سہے بال نوچنے پر مجبور ہو جائے گا۔

لی وانگ کسی قوی الجثہ کیڑے کی طرح قالین پر گھسٹتا ہوا مسہری تک پہنچا اور کسی خاص دشواری کا سامنا کیے بغیر اچھل کر مسہری پر چڑھ گیا۔ اس وقت بھی دونوں صندور گہری بے ہوشی کی حالت میں تھے۔

لی وانگ بستر کی سفید چادر پر اپنے خون کے گہرے داغ چھوڑتا ہوا بروڈی وان تک پہنچا۔ اس نے چند لمحے تک اس کے بگڑے ہوئے چہرے کا جائزہ لیا پھر اپنے موٹے موٹے ہاتھوں کی مدد سے اسے بستر پر چت لٹا دیا۔ بروڈی وان کی داہنی ران کی ہڈی خوفناک انداز میں پتلون میں ابھر آئی۔

لی وانگ ماہرانہ انداز میں بروڈی وان کے پیٹ پر سوار ہو گیا۔ اس کی پشت بروڈی وان کے چہرے کی طرف تھی۔ اس نے بروڈی وان کے پیٹ پر اپنی نشست جمانے کے بعد اس کی داہنی ران تھام کر بستر سے اوپر اٹھائی۔ چند ثانیوں تک وہ بروڈی وان کی ران کو فضا میں یوں گھماتا رہا جیسے اسے کھسکے ہوئے جوڑ میں کسی خاص پوزیشن کی تلاش ہو۔ بروڈی وان کی پتلون میں کولہے کی ہڈی کا ہولناک اور غیر فطری ابھار تیزی کے ساتھ گھٹنے بڑھنے لگا۔ پھر لی وانگ نے اس ران کو بستر اور دوسری ٹانگ سے تقریباً پچاس درجے کے زاویے پر باہر نکال کر ایک مکروہ آواز کے ساتھ ران کو دھڑ کی طرف شدید جھٹکا دیا۔ فضا میں چٹ کی ہلکی سی آواز کے ساتھ ہی بروڈی وان کی ایک دردناک چیخ ابھری۔ بے ہوشی کے عالم میں اس کا سر بستر سے کافی اوپر اٹھا اور پھر بے جان سا ہو کر نیچے گر گیا۔ اگر لی وانگ اس کے پیٹ پر سوار نہ ہوتا تو شاید وہ اذیت کے عالم میں اٹھ بیٹھتا ہوتا۔

لی وانگ نے اس کی ران چھوڑ دی۔ بروڈی وان کی پتلون میں نظر آنے والا خوف اور ابھار یکایک معدوم ہو چکا تھا۔ لی وانگ گھٹنوں اور ہتھیلیوں کا سہارا لے کر اس کے پیٹ پر سے اتر گیا۔ جریانِ خون کے باعث اس کا چہرہ زرد ہو کر پسینوں میں ڈوبنے لگا تھا۔ بروڈی وان ایک چیخ مارنے کے باوجود بے ہوش پڑا ہوا تھا۔

"یہ ٹھیک ہو گیا۔" لی وانگ نے اعلان کیا "دو چار دن تک درد رہنے کے بعد یہ بالکل نارمل ہو جائے گا۔ ہڈیوں کا کوئی سرجن اس وقت مجھے دیکھ لیتا تو سرپیٹ یہ جان لیوا ظلم کرنے کے الزام میں شاید مجھے گولی ہی مار دیتا لیکن یہ اس جوڑ کو بٹھانے کا واحد بے ضرر طریقہ ہے۔"

"کمال ہے!" اول خان استعجابیہ لہجے میں بولا "تم نے یہ فن کہاں سے سیکھ لیا؟"

"جاپانی پہلوان اپنے حریفوں کے جوڑ اتار کر کامیابی حاصل کرتے ہیں اور بعد میں خود ہی جوڑ بٹھا بھی دیتے ہیں۔ یہ فن ان ہی کی میراث ہے۔ میں نے سوکاسوتا نامی ایک جاپانی ریسلر سے اس فن میں درک حاصل کرنے کے بعد بہت بہت محنت کی ہے۔ میرا اصل استاد وہی ہے جو اپنی محبوبہ کی بے وفائی کے غم میں نیم پاگل ہو گیا ہے۔"

سب کچھ میری منشا کے مطابق ہو رہا تھا اس لیے میں بالکل خاموش تھا۔

چند لمحوں تک سستانے کے بعد لی وانگ اس گھر کے بے ہوش مالک کی طرف متوجہ ہو گیا۔

ریٹائرڈ بریگیڈیئر کے ساتھ بھی اس نے کم و بیش وہی عمل کیا البتہ جب اس نے زبردست جھٹکے کے ساتھ ہوش دلایا تو بریگیڈیئر ایک چیخ کے ساتھ بستر سے اچھلتا ہی چلا گیا۔ وہ دراز قامت اور قوی الجثہ تھا۔ اس کا جسمانی ردعمل اتنا شدید تھا کہ لی وانگ اپنے بھاری بھرکم جسم کے باوجود کسی بے وقعت تنکے کی طرح اس کے پیٹ پر سے لڑھک گیا۔

بوڑھوں کے برعکس بریگیڈیئر اس جھٹکے سے ہوش میں آیا اور اپنی بڑی بڑی سرخ آنکھیں کھول کر وحشت زدہ انداز میں ایک ایک کو گھورنے لگا۔ کمرے میں پھیلی ہوئی ناکافی روشنی میں اس کا چہرہ بہت ڈراؤنا لگ رہا تھا۔ رہی سہی کسر خون میں بھیگی ہوئی سفید چادر نے پوری کر دی تھی۔

"تم سب کون ہو اور یہاں کیا ہو رہا ہے؟" اس نے بھرائی ہوئی مگر کھلی آواز میں پوچھا۔

"ہم گندے فرشتے ہیں...." لی وانگ نے یہ کہہ کر اس کی کنپٹی پر ایک ہاتھ جڑ دیا اور وہ دوبارہ بستر پر گر گیا۔ اس کے حلق سے کوئی کراہ تک نہیں نکل سکی تھی۔

"تم نے یہ کیا کیا؟" اول خان لی وانگ کو گھورتے ہوئے غرایا۔

"یہ تمہارا قیدی نہیں، میرا شکار تھا۔" لی وانگ نے اطمینان سے کہا "یہ ہوش میں رہتا تو سب دیکھتا اور سنتا رہتا۔ پھر ہمارے چلے جانے کے بعد دوسروں کو نت نئی کہانیاں سنا کر حیران کرتا رہتا۔ اس کا بے ہوش رہنا ہی سودمند ہے۔ بوڑھا دوبارہ ہوش میں آیا تو میں اسے نہیں چھوڑوں گا۔"

اول خان اپنے آدمیوں کو جلدی جلدی روانگی کے بارے میں ہدایات دینے لگا۔

اس وقت تک لی وانگ کے زخموں سے خون کا بہاؤ خون کے قدرتی جماؤ کی صفت کے تحت تھم چکا تھا۔ البتہ کہیں کہیں سے رساؤ جاری تھا۔ ویسے تو وہ نسلاً ہی زرد رو تھا لیکن خون کے ضیاع کی وجہ سے اس کے چہرے پر بے رونقی اور پیلاہٹ طاری ہو چلی تھی۔ مجھے ڈر ہونے لگا کہ کہیں جہانگیر کا ہوش آنے تک لی وانگ خود ہی بے ہوش نہ ہو جائے اور جہانگیر کا معاملہ کھٹائی میں پڑ جائے۔

میرے ایما پر وہاں سے فوری روانگی کا فیصلہ کر لیا گیا۔ اس مکان کو اپنے کمانڈوز کی تحویل میں دے کر اول خان مجھے اور دورا کو لے کر باہر نکل آیا۔ اس کے آدمیوں نے لی وانگ کو کراہوں والی چادر کی مدد سے جیپ کے عقبی حصے میں ڈال دیا۔ اس وقت اول خان کی گاڑی جہانگیر کے گھر پر موجود تھی۔ وہ اپنی گاڑی وہیں چھوڑ کر اپنے عملے کی جیپ سے اسپتال کی طرف روانہ ہو گیا۔

اسپتال میں جہانگیر تک پہنچنے میں ہمیں کسی رکاوٹ کا سامنا نہیں کرنا پڑا۔ ایس ٹی ایف والوں کے خصوصی مراسم کی بنا پر جہانگیر کی دیکھ بھال پر فوری توجہ دی گئی تھی اور اس کی پوری متاثرہ ٹانگ پر پلاسٹر کا کرپ بینڈیج چڑھا دی گئی تھی۔ اس وقت جہانگیر کے جسم پر مریضوں والا لباس تھا۔ اور وہ کسی نیند آور انجکشن کے زیر اثر بے ہوشی کی حالت میں تھا۔ اس کے ساتھ رکے ہوئے ایس ٹی ایف کے اہل کار نے بتایا کہ شدید درد کی بنا پر متعلقہ سرجن نے کم از کم اگلے بارہ گھنٹوں تک اسے بے ہوش رکھنے کی ہدایت کی تھی۔

جب زخمی لی وانگ کو جہانگیر کے کمرے میں لانے کا معاملہ کھڑا ہوا تو اسپتال کا عملہ لڑ گیا۔ وہ لوگ لی وانگ کی بگڑی ہوئی حالت کی وجہ سے اسے شعبہ حادثات میں لے جانے پر مصر تھے۔ وہ حیران بلکہ شبہات میں مبتلا ہو گئے تھے کہ ایک زخمی شخص اپنی حالت فراموش کر کے کسی اور مریض کی عیادت پر کیوں تلا ہوا تھا؟

ان دنوں شہر فسادات کی لپیٹ میں آیا ہوا تھا۔ حریف گروہوں کے افراد ایک دوسرے کو عدالتی تحویل تک میں انتقام کا نشانہ بنا رہے تھے۔ اکا دکا ایسی وارداتیں بھی ہو چکی تھیں کہ ایک حریف کے اسپتال میں داخل افراد کو دوسری پارٹی کے کارکنوں نے اسپتال میں پہنچ کر ہلاک یا زخمی کر دیا۔ چنانچہ ایس ٹی ایف والوں کا اصرار بڑھتا رہا، اسپتال کے فرض شناس عملے کی ضد زور پکڑتی رہی۔ جب کافی رد و کد ہو جانے کے بعد بھی لی وانگ جہانگیر کے کمرے میں نہیں پہنچا تو مجھے تشویش ہونے لگی۔ میں باہر نکلا تو وہ مسائل سامنے آئے۔ وہاں جہانگیر کے بجائے صرف بندہ نمبر کا ذکر تھا۔

اس وقت بھی لی وانگ اسٹریچر پر پڑا ہوا تھا۔ اس کے بارے میں ساری بحث و تمحیص اردو میں ہو رہی تھی اس لیے وہ تاخیر کے اسباب سے لاعلم تھا۔ میرے چہرے پر ناگواری دیکھ کر ہی اس نے اسٹریچر کی بلیاں تھام کر اٹھنے کی ناکام کوشش کی مگر میں نے اسے لیٹا رہنے پر مجبور کر دیا۔

"یہ میری بدقسمتی ہے کہ میں اپنے مقدس آئی مین کو تعظیم بھی نہیں دے سکتا۔" وہ بھرائی ہوئی اور حسرت زدہ آواز میں بولا۔ "...یہ لوگ مجھے یہاں کیوں روکے ہوئے ہیں؟ جہانگیر یہ وقت عذاب میں گزار رہا ہوگا۔"

"شبہات!" میں نے کہا۔ "وہ یہ سمجھنے سے قاصر ہیں کہ تم اپنی لہولہان پنڈلیوں کو بھول کر جہانگیر کے کمرے میں کیوں جانا چاہتے ہو۔ ہم لوگ اس نکتے کی وضاحت کرنے میں کامیاب ہو جائیں گے تو تمہارا اسٹریچر حرکت میں آ جائے گا۔"

اس وقت تک وہ معاملہ اتنا طول پکڑ چکا تھا کہ اسپتال کے سینئر عملے کو بھی واقعات کا علم ہو گیا تھا۔ چند منٹ بعد ہی ایک آرتھوپیڈک سرجن اپنے ماتحتوں کے ساتھ موقع پر آ پہنچا۔

"جناب! اسٹریچر پر پڑے ہوئے مریض کی پنڈلیوں پر کولہوں کے متعدد زخم آئے ہوئے ہیں۔ بائیں پنڈلی کا ورم بتاتا ہے کہ اس

کی ہڈی ٹوٹ رہی ہے۔" سرجن نے سرسری انداز میں لی رانگ کا جائزہ لینے کے بعد ایک ایک لفظ پر زور دیتے ہوئے کہا۔ "یہ سیدھا کیجولٹی کیس ہے۔ آپ اسے نظر انداز کر کے چودہ نمبر کی مرمت کو اتنی اہمیت کیوں دے رہے ہیں؟ مانا کہ اس کی حالت بہت خراب ہے مگر وہ جوڑ اترنے کا ایک کیس ہے۔ درد سے نجات کے لیے اسے پیتھیڈرین کے انجکشن دیے جا رہے ہیں۔ اس کی جان کو کوئی خطرہ نہیں ہے جب کہ یہ غیر ملکی زیادہ خون بہ جانے کی وجہ سے مر بھی سکتا ہے۔ چودہ نمبر کی معذوری کے مقابلے میں اس کی جان کو خطرہ ہے۔ آپ لوگ غیر ضروری بحث میں الجھ کر اس زخمی کے ساتھ مجرمانہ غفلت کا ارتکاب کر رہے ہیں..."

"آپ کی ہر بات درست ہے!" میں نے ڈاکٹر کی بات کاٹ کر انگریزی میں کہا تاکہ لی رانگ بھی پوری صورت حال سے آگاہ رہ سکے۔ "یہ ہم میں سے کسی کی ہٹ دھرمی یا مجرمانہ غفلت کا معاملہ نہیں بلکہ مسٹر لی رانگ کی اپنی جذباتی مقبولیت کا قصہ ہے۔ ان کا خیال ہے کہ ان کے دوست کے کولہے کی ہڈی کوئی سرجن نہیں بٹھا سکتا۔ سرجری کے بعد بھی وہ عمر بھر کے لیے معذور ہو جائے گا۔ یہ مہاتما گوتم بدھ کے مخصوص آسنوں اور ہتھ یوگا کے بہت بڑے عامل ہیں۔ ان کا خیال ہے کہ یہ چند سیکنڈ میں چودہ نمبر کے کولہے کی ہڈی بٹھا سکتے ہیں۔"

متوسط عمر والے سنجیدہ سرجن نے مجھے ایسی نظروں سے گھورا جیسے اسے میری دماغی صحت پر شبہ رہا ہو پھر تلخ لہجے میں بولا۔ "اچھا ہوا کہ آپ نے یہ بھی بتا دیا۔ چودہ نمبر کے جوڑ کو ناقابل تلافی نقصان پہنچا ہے۔ جنگ وار ہڈیوں کی بافتوں پر ایک بار ٹشرنگ جانے تو ان کی قدرتی لچک اور لمبوتری طرح متاثر ہوتی ہے۔ وہ صحت یاب ہونے کے بعد بھی پہلے کی طرح نارمل نہیں رہ سکے گا۔ مگر میں یہ بھی بتا دوں کہ اس کی ہڈیاں بہت نازک ہو چکی ہیں۔ یہ دھ آسن اور ہتھ یوگا اس کے مرض کو بگاڑ دیں گے۔ اس کا واحد علاج سرجری میں پوشیدہ ہے۔ ما سکوروہ ڈراشت سرجری کے بغیر وہ کبھی بھی اپنی مفلوج ٹانگ کو استعمال نہیں کر سکے گا۔ ایسے واقعات کا تناسب لاکھوں میں ایک کا ہوتا ہے۔ میں حیران ہوں کہ کوئی ہڈی ٹوٹے بغیر اس کی ران کا اوپری جوڑ کیسے نکل گیا..."

لی رانگ خاموشی سے سرجن کی تفصیلی انگریزی سنتا رہا پھر اچانک ہی اس کی بات کاٹ کر بولا۔ "مقدس رزلی! تم تکلف سے کام لے رہے ہیں۔ میرا دعویٰ ہے کہ میں چودہ نمبر کا جوڑ آسانی سے بٹھا سکتا ہوں... کسی آپریشن اور نقص کے بغیر تم بس ایک بار مجھے اس کمرے میں پہنچا دو۔ یہ میری انا کا مسئلہ بن گیا ہے۔"

"یہ ایک مستند اسپتال ہے۔" سرجن انتہائی تلخ لہجے میں بولا۔ "اس چھت کے نیچے ایسے جان لیوا تجربات نہیں کیے جا سکتے۔ تم لوگ اپنے مریض کو یہاں سے لے جاؤ اور جو چاہے کرتے رہو۔ مجھے یقین ہے کہ تم اس کا جوڑ مزید خراب کرنے کے بعد اسے یہیں لاؤ گے۔"

"ہینڈز اپ!" فضا میں گونجنے والی ایک رعب دار آواز نے سب ہی کو چونکا دیا۔

وقت گزرنے کے ساتھ ازل خان کے مزید کچھ نوری اسپتال پہنچے تھے۔ ان ہی میں وہ کمانڈر بھی تھا جس نے لی رانگ کے ہاتھوں ہوڈی ران اور ریٹائرڈ بریگیڈیئر کے کولہوں کے جوڑ بحال ہوتے دیکھے تھے۔ اس نے سرجن کی بحث سے تنگ آ کر اچانک ہی اپنی سب مشین گن سیدھی کر کے سرجن کو نشانے پر لے لیا تھا۔ غیر ارادی طور پر سرجن نے دہشت زدہ ہو کر اپنے ہاتھ اوپر اٹھا لیے۔ دوسروں نے اس کی تقلید کی۔

"لے چلو!" اس نے لی رانگ کے چینی اسٹریچر کو ٹھوکر مار کر اپنے ساتھیوں سے کہا۔ "اسے چودہ نمبر میں لے جاؤ۔ میں دیکھتا ہوں کہ کون اسے روکتا ہے۔ تمہاری ہڈیاں تک میں انہیں پیس کر رکھ دوں گا۔"

"مقدس رزلی!" سرجن اپنے ہاتھ اٹھائے اٹھائے بڑبڑاتے ہوئے انداز میں بڑبڑایا۔ "سب بگڑے ہوئے شہزادے معلوم ہوتے ہیں۔ کوئی مقدس ہیر ہے اور کوئی آرتھوپیڈک عامل... پتا نہیں یہ کیا کریں گے؟"

ازل خان کے وردی پوش اسٹریچر کو دھکیلتے ہوئے اس راہداری میں مڑ گئے جو چودہ نمبر کے کمرے کی طرف جاتی تھی۔ اسپتال کا عملہ بے بسی سے ہاتھ اٹھائے کھڑا رہا۔ زبانی تکرار میں وہ سب ہی اپنے اختیار کی برتری جتا رہے تھے لیکن بحث میں زبردستی کا عنصر شامل ہوتے ہی وہ سب لاچار اور قابل رحم نظر آنے لگے تھے۔

میں نے ازل خان کے کمانڈو کی ایس ایم جی کی نال اپنے ہاتھ سے نیچے کر دی اور اسپتال کے سرجن سے مخاطب ہو کر کہا۔ "آپ لوگ ہاتھ نیچے کر لیں... میں اس بدتمیزی پر شرمندہ ہوں۔ اصل بات یہ ہے کہ زخمی غیر ملکی "ایک خطرناک مجرم ہے۔ انہیں اس کی زندگی سے زیادہ چودہ نمبر کی صحت یابی عزیز ہے۔"

"ہم میں سے کسی کو یہ بات نہیں بتائی گئی۔" ایک خوب رو نرس نے تنک کر احتجاج کیا۔

"اسٹریچر پر پڑے ہوئے مولے کے سامنے کھل کر بات نہیں کی جا سکتی تھی۔" میں نے سنجیدگی سے کہا اور ان میں سے کسی کو یہ اعتراض نہ سوجھا کہ لی رانگ صرف انگریزی جانتا تھا۔ اردو میں کوئی بات بتائی جاتی تو اس کے فرشتوں کو بھی علم نہ ہو پاتا کہ وہاں کس موضوع پر بات ہو رہی تھی۔

میرے مصالحانہ رویے سے ماحول کا تناؤ ختم ہو گیا اور اسپتال کے عملے کے ارکان اپنی اپنی بولیاں بولتے ہوئے منتشر ہونے لگے۔ میں چودہ نمبر والی راہداری کی طرف بڑھا تو سرجن مجھ سے آگے تھا۔

"آپ ادھر کہاں جا رہے ہیں؟" میں نے سرجن کو ٹوکا۔ "اس بدطینت شخص سے سامنا ہو گا تو اپنی تلخ و ترش باتوں سے سب کا طبیعت مکدر کر دے گا..."

اس نے مجھے بات پوری کرنے کا موقع دیے بغیر کہا۔ "میں اس بے ہودہ آدمی کے منہ نہ لگنے کا فیصلہ کر چکا ہوں لیکن پیشہ ورانہ طور پر یہ ضرور دیکھنا چاہتا ہوں کہ وہ مریض کی کیا درگت بناتا ہے۔"

"مجھے سو فی صد یقین ہے کہ وہ کامیاب رہے گا۔" میں نے اپنے چشم دید تجربات کا کوئی حوالہ دیے بغیر پورے اعتماد سے کہا۔ "مشرق کو فسوں خیز سرزمین قرار دیا جاتا ہے لیکن میرا خیال ہے کہ مشرق بعید کے جزیرے باشندے گہرا تعقل اور ماورائی صلاحیتوں کے مالک ہوتے ہیں۔"

"مجھے ایک سو تین فیصد یقین ہے کہ وہ پندرہ نمبر کے کولہے کی ہڈیوں کو ناقابل تلافی نقصان پہنچائے گا۔" سرجن تلخی سے بولا۔ "جوڑ بٹھانے کے لیے ماورائی نہیں، پیشہ ورانہ مہارت کی ضرورت ہوتی ہے۔"

ہم دونوں راستے ہی میں تھے کہ فضا ایک دردناک انسانی چیخ سے لرز اٹھی۔ سرجن اضطراری انداز میں کمرے کی طرف دوڑ پڑا۔ میری رفتار بھی خودبخود تیز ہو گئی کیونکہ وہ چیخ واضح طور پر جہانگیر کی تھی۔

میں سرجن کے پیچھے پیچھے اس وارڈ کے پندرہ نمبر کمرے میں داخل ہوا تو وہاں ایک حیرت ناک منظر ہمارا منتظر تھا۔ لی وانگ مریضوں والے بستر پر پڑا ہوا تھا اور جہانگیر اس کے سینے پر سوار ہو کر اس کے منہ پر مکے برسا رہا تھا۔ اوّل خان بوکھلائے ہوئے انداز میں ان دونوں کو ایک دوسرے سے الگ کرنے کی ناکام کوشش کر رہا تھا۔ ربابہ دور کھڑی پُرتشویش نظروں سے وہ منظر دیکھ رہی تھی۔

"سالے! میں تیرا منہ توڑ دوں گا۔" جہانگیر اپنے مغلوب حریف پر گرج رہا تھا۔ "میں نے بہت دنوں تک تیری غلامی برداشت کی ہے۔ اب میں تجھے معاف نہیں کروں گا۔ تو سمجھ رہا تھا کہ میری ٹانگ موڑ کر تو مجھے مزید جھکانے میں کامیاب ہو جائے گا تو یہ تیری بھول تھی۔ میں تیری ماں..."

"تم غلط سمجھ رہے ہو۔" اوّل خان نے اسے پکڑتے ہوئے بے بسی سے کہا۔ "لی وانگ نے تمہاری ٹانگ موڑی نہیں تھی بلکہ تمہارے کولہے کا جوڑ بٹھا رہا تھا۔ یہ اتفاق تھا کہ جوڑ درست ہونے کے ساتھ ہی ہیجان کے انجکشن کا اثر بھی ختم ہو گیا اور تم ہوش میں آ گئے۔ تم دیکھ سکتے ہو کہ تمہارا جوڑ ٹھیک ہو چکا ہے۔"

ڈاکٹر حیرت سے وہ منظر دیکھ رہا تھا۔ جہانگیر کے جسم پر موجود اسپتال کے مخصوص ڈھیلے لباس میں کچھ نظر نہیں آ رہا تھا لیکن میں یہ دیکھ رہا تھا کہ جہانگیر کی پتلون میں لپٹی ہوئی ٹانگ مفلوج ہونے کے بجائے آزادی کے ساتھ حرکت کر رہی تھی۔ لی وانگ نے پٹی کو اتارے بغیر ہی جہانگیر کی ٹانگ ٹھیک کی تھی۔

"ناقابل یقین!" سرجن حیرت سے دیدے پھاڑ کر بڑبڑا رہا تھا۔ "یہ ہو ہی نہیں سکتا تھا مگر ہو گیا۔" اس کی تجربہ کار نظریں بجانب

چکی تھیں کہ جہانگیر کی شامت دور ہو چکی تھی۔

"تم مجھے مارنے دو!" جہانگیر کے ہاتھ تھمتے ہی لی وانگ گرفتہ آواز میں آہستہ سے بولا۔ "میں مارشل لی وانگ نہیں، ایک حقیر بچہ ہوں۔ جو شخص سور آتی والے کے جانا نہ پہچان سکے اسے اس زمین پر عزت سے زندہ رہنے کا کوئی حق نہیں ہے۔ مجھے حقارت اور بے رحمی سے مار مار کر ہلاک کر دو۔"

متعدد افراد کی موجودگی اور مداخلت کی بنا پر جہانگیر کے سر سے ہیجان کے اثرات تیزی سے چھٹتے جا رہے تھے۔ وہ تھوڑی دیر بعد ہی لی وانگ کے سینے پر سے اتر گیا۔ اس کے چہرے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اسے اپنی پچھلی ابتری یاد آنے لگی تھی اور موجودہ حالت کا موازنہ کر کے وہ لی وانگ کے معاملات کا ادراک کرنے کے قابل ہو چکا تھا۔ اس کے ساتھ اس کے وحشیانہ تاثرات اعتدال پر آتے جا رہے تھے۔

اسپتال کا اکھڑا ہوا بستر تو میں کے ہٹانے کے لیے کافی تھا۔ جہانگیر نے لی وانگ کے خون میں لتھڑے ہوئے ہاتھوں کو دیکھا اور سنبھل کر بستر سے نیچے اتر گیا۔ اسے اپنی ٹانگوں پر کھڑا ہوا دیکھ کر میرا دل خوشی سے بلیوں اچھلنے لگا اور میں نے بے اختیار ہو کر اسے اپنے سینے سے لگا لیا۔

سرجن حیرت سے آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر جہانگیر کو اس طرح دیکھ رہا تھا جیسے اس کے سر پر سینگ نکل آئے ہوں۔ وہ مسحورانہ انداز میں آگے بڑھا اور مجھے الگ کرانے کے بعد جہانگیر کا ہاتھ پکڑ کر اسے احتیاط سے فرش پر چلانے لگا۔ جہانگیر کی چال میں لنگڑاہٹ تھی لیکن بڑی بات یہ تھی کہ وہ اپنے قدموں پر چلنے کے قابل تھا۔ اس کی چال میں لنگڑاہٹ کا سبب جہاں باقی رہ جانے والی تکلیف تھی وہاں اس کی پوری ٹانگ پر چڑھے ہوئے کریپ بینڈیج کے وزن کا اثر بھی تھا۔

اسے سہارا دے کر چند قدم چلانے کے بعد سرجن کی پیشانی عرق آلود ہو گئی۔

جہانگیر کی دردناک تکلیف کے بارے میں اس کے سارے دعوے باطل ہو چکے تھے۔ لی وانگ نے جو کچھ کہا تھا وہ کر دکھایا تھا۔ اس کے پاس جوڑوں کا کوئی علم نہیں تھا لیکن عملاً وہ اپنے فن میں طاق تھا۔

پندرہ نمبر کی معجزانہ صحت یابی کی خبر فوراً ہی اسپتال میں پھیلتی چلی گئی۔ کچھ دیر پہلے باہر رونما ہونے والی بدمزگی کی وجہ سے پندرہ نمبر پہلے ہی محلے کی چہ میگوئیوں کا محور بن چکا تھا۔ نئی خبر کے ساتھ ہی پیرامیڈیکل اسٹاف اس کمرے میں جمع ہونا شروع ہو گیا۔

"اب لی وانگ کی دیکھ بھال میں ذرا بھی تاخیر نہ کریں۔" میں نے سرجن سے کہا۔ "اسے اسٹریچر پر ڈال کر فوراً یہاں سے لے جائیں۔ اس کے زخموں سے بہت زیادہ خون ضائع ہو چکا ہے۔"

سرجن کی ہدایت پر متعدد افراد بستر کی طرف لپکے۔ انہوں نے پھرتی اور مہارت کے ساتھ لی وانگ کو بستر سے اسٹریچر پر منتقل کیا

وانگ نے چیکی مسکراہٹ کے ساتھ ہم سب کی طرف دیکھا اور اس کا اسٹریچر کمرے سے باہر نکلتا چلا گیا۔
"مجھے ان چینیوں سے الجھن ہو رہی ہے۔" جہانگیر نے شکایت کی۔ "مجھے ان سے نجات دلاؤ۔"
سرجن کے اشارے پر پٹیاں کھولنے کے عمل کا آغاز کر دیا گیا۔
اول خان، سرجن کو لی وانگ کے بارے میں بتانے لگا تاکہ اسے اپنا کام مکمل کرنے میں کوئی دشواری نہ ہو۔
تھوڑی دیر بعد ہمارا مسعود ونگ کا کارواں اسپتال سے روانہ ہوا تو ہماری جیپ میں لی وانگ کی جگہ جہانگیر سوار تھا۔ تکلیف سے غیر متوقع طور پر نجات مل جانے کے باعث اس کی خوشی قابل دید تھی۔
"میں تم سے بہت شرمندہ ہوں۔" کچھ دیر کے بعد میں نے ندامت آمیز لہجے میں اس سے کہا۔ "میری وجہ سے تمہیں بار بار ناقابل برداشت مصائب جھیلنے پڑ رہے ہیں۔ میری دعا ہے کہ یہ اس سلسلے کا آخری واقعہ ثابت ہو۔"
"اوپر والے سے کی جانے والی دعاؤں سے کچھ نہیں بنے گا۔" وہ چیخ کر بولا۔ "تمہیں اب سدھر جانا چاہیے۔ تم اب شادی شدہ ہو۔ تمہاری ان خون آشام حرکتوں کا سایہ غزالہ کی ذات پر پڑنے لگا تو کیا ہوگا؟ میں مرد ہوں۔ دس مرتبہ بھی اس سے زیادہ دکھ جھیل سکتا ہوں لیکن وہ کیا کرے گی؟"
"میں نے بنکاک میں جو کچھ کیا، غزالہ کو وہاں سے نکالنے کے لیے ہی کیا تھا۔" میں نے بے بسی سے کہا۔ "مجھے کیا معلوم تھا کہ یہ وسائل کراچی تک میرا پیچھا کریں گے۔"
"بنکاک؟" اس نے الجھن سے دہرایا۔ "یہ اچانک بنکاک کا ذکر کہاں سے آگیا؟"
مجھے یاد آیا کہ اس بارے میں اس سے کوئی بات ہونے کی نوبت ہی نہیں آئی تھی۔ میں ستارا دلی میں پھنسا ہوا تھا اور لی وانگ لوجیانگ تھا اس کے سر پر مسلط ہو گئے تھے۔ میں اس کے گھر پہنچا تو بنکاک کے غنڈے اسے لے کر وہاں سے غائب ہو چکے تھے۔
میں اسے اختصار کے ساتھ ان دونوں کی آمد کے پس منظر سے آگاہ کرنے لگا۔
"تم خود سے بنکاک نہیں پہنچا تھا۔" اچانک ویرا میری بات کاٹ کر بولی۔ "تیرون کرانگ تو کو میں نے اس کی مدد پر آمادہ کیا تھا۔ اگر ان دو جوانوں میں نہ آیا ہوتا تو آج غزالہ یہاں عیش کرنے کے بجائے بھارت کے کسی عقوبت خانے میں موت کی آرزو کر رہی ہوتی۔"
"ہاں میں تمہیں ویرا کے اس احسان کے بارے میں بتانا بھول گیا تھا۔" میں نے فخر سے کہا۔ "حقیقت یہ ہے کہ غزالہ کی گرفتاری میری اور ویرا کی ملاقات سے پہلے ہو چکی تھی ورنہ اس واقعے میں بھی ویرا کا کوئی نہ کوئی کردار سامنے آجاتا۔ اس کی صلاحیتیں میری پوری زندگی پر سایہ فگن ہیں۔"
"بہکنے کے بجائے اپنی بات جاری رکھو۔" اول خان نے مجھے ٹوکا۔ "یہ ساری تفصیل میں بھی پہلی بار سن رہا ہوں۔"
میں نے دوبارہ وہیں سے بات شروع کر دی جہاں سلسلہ منقطع ہوا تھا۔
ہم لوگ فلیٹ واپس پہنچے تو صبح کے نو بجنے والے تھے۔ اول خان نے جہانگیر سے اس کے پروگرام کے بارے میں دریافت کیا تو اس نے معمولات انداز میں اپنے گھر جانے کا ارادہ ظاہر کیا جسے میں نے سختی سے مسترد کر دیا۔
چینیوں نے اس کے گھر سے تمام ملازمین کو رخصت کر کے اس کے گھر کا نظام درہم برہم کر دیا تھا۔ کھانے پینے کا کوئی بندوبست باقی رہا تھا نہ صفائی کا انتظام تھا۔ پورا گھر کباڑ خانے میں تبدیل ہو کر رہ گیا تھا۔ پھر ٹرانسفارمر کی تباہی کی وجہ سے وہ علاقہ مکمل تاریکی میں ڈوبا ہوا تھا اور اگلی شام تک بھی وہاں بجلی کی فراہمی بحال ہونے کی کوئی امید نہیں تھی۔ ان حالات میں جہانگیر کو اپنے گھر جا کر پریشانی اور کوفت کے سوا کچھ حاصل نہ ہوتا۔
ہماری جیپ جہانگیر روڈ سے فلیٹ والی گلی میں داخل ہوئی تھی۔ اس وقت اول خان کا اوپر جانے کا موڈ نہیں تھا۔ کام ختم ہو جانے کے بعد وہ جلد از جلد اپنے گھر لوٹ جانے کا خواہاں تھا۔ ہم کچھ دیر تک جیپ ہی میں بیٹھے باتیں کرتے رہے۔ اس دوران میں اول خان کی عقابی نظریں بار بار گرد و پیش کا طواف کرتی رہیں۔ رفتہ رفتہ اس کا اضطراب اتنا بڑھ گیا کہ میں اس کی بے چینی کا سبب دریافت کیے بغیر نہ رہ سکا۔
"یہ جیپ میرے عملے کے لیے جانی پہچانی ہے۔ مجھے حیرت ہے کہ فلیٹ کی حفاظت کرنے والے ابھی تک نظر نہیں آئے۔ مجھے ان کے بارے میں تشویش ہو رہی ہے۔ جیپ پہچان لینے کے بعد ان میں سے کسی نہ کسی کو میرے پاس ضرور آنا چاہیے تھا۔" اس نے آگے پیچھے نظریں دوڑاتے ہوئے کہا۔
مجھے یاد آیا کہ اس نے فلیٹ سے جہانگیر کے گھر کی طرف روانہ ہونے سے پہلے فون پر اپنے عملے کو ہدایت دی تھی کہ چھ کمانڈوز جہانگیر کے گھر کی طرف اور چار محافظ فلیٹ کے لیے روانہ کر دیے جائیں۔ اگر وہ چار قریبی ان اطراف میں موجود تھے تو ان میں سے کسی نہ کسی کو رپورٹ دینے کے لیے اپنی جیپ کی طرف آنا چاہیے تھا۔
"ہو سکتا ہے کہ وہ حال ہی میں افضال روڈ پر اپنی گاڑی میں بیٹھے ہوئے ہوں۔" جہانگیر نے اپنی رائے ظاہر کی۔ اس فلیٹ کا مالک ہونے کی وجہ سے وہ اس علاقے کی سڑکوں کے ناموں سے بخوبی واقف تھا۔
"اس سڑک پر گھڑکیاں یا پھر فلیٹ کی بالکنی ہے۔" اول خان بے چینی سے بولا۔ "وہ لوگ مرکیاں جھک اور رہے ہیں؟ انھیں آرام ہی کرنا تھا تو اس گلی میں کہیں گاڑی پارک کر لیتے۔ فلیٹ والی بلڈنگ میں داخلے

کا راستہ اور زینے اسی طرف ہیں۔ دیکھ بھال کی اصل ضرورت اس سمت میں ہے، سامنے نہیں۔"

"کہیں کوئی گڑبڑ نہ ہو گئی ہو" میں نے دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ کہا۔

"گڑبڑ؟" اول خان بھڑک کر بولا "کیسی گڑبڑ؟ سارا خطرہ تو لی وانگ اور چیانگ فاؤ کی طرف سے تھا۔ وہ سارا وقت ہمارے سامنے رہے ہیں۔ انہیں مقامیوں کی کوئی مدد بھی حاصل نہیں ہو سکی۔ پھر گڑبڑ کرنے والے غائبی لوگ کہاں سے آ گئے؟"

"چیانگ فاؤ کا کیا بنا؟" جہانگیر اس کا نام سنتے ہی ایک غیر متعلقہ سوال کر بیٹھا "وہ نظر نہیں آیا۔"

"وہ تمہارے محلے میں ایک ریٹائرڈ بریگیڈیئر کے مکان میں مقابلہ کرتا ہوا مارا گیا" ویرا بولی۔

"اوہ! وہ مجھ سے کرید کرید کر پڑوسیوں کے بارے میں سوالات کرتے رہتے تھے" جہانگیر بڑبڑایا "مجھے پہلے سے شبہ تھا کہ اپنے اکیلے پن کی وجہ سے بریگیڈیئر صاحب ان خبیثوں کا مرغوب نشانہ بن سکتے ہیں۔"

میں نے جہانگیر کی بے وقت کی راگنی پر دھیان نہیں دیا۔ میرا ذہن اول خان کے اٹھائے ہوئے نکتے میں بری طرح الجھ کر رہ گیا تھا اور میری چھٹی حس مجھے کسی انجان خطرے کا احساس دلا رہی تھی۔

میرے ذہن میں ایک مرتبہ پھر کیڑا سا رینگنے لگا۔ اول خان ایس پی ایف کا ایک بااختیار اور ذمے دار افسر ضرور تھا لیکن کوئی فوق البشر ہستی نہیں تھا، دو ہاتھوں اور دو پیروں والا ایک عام سا آدمی تھا۔ اگر فلیٹ میں کوئی سنگین صورت حال رونما ہو گئی تھی تو اول خان اس کے ازالے کے لیے کوئی معجزہ دکھانے کی پوزیشن میں نہیں تھا۔

میں نے نرمی سے کہا "یار! اپنے ذہن کو نہ تھکاؤ۔ تم بچے والے ہو۔ تمہارے بیوی بچے تمہارا انتظار کر رہے ہوں گے۔ اطمینان سے گھر جاؤ۔ کوئی بات ہوئی تو ہم فون پر بات کر لیں گے۔"

"تم کس دل سے یہ بات کر رہے ہو؟" اول خان نے غیر متوقع طور پر تیزی سے سوال کیا۔ مجھے یوں لگا جیسے اس نے میرے دل کی بات پڑھ لی ہو یا پھر وہ واقعی اپنے گھر والوں کے کسی مسئلے کے بارے میں فکرمند تھا۔

"تم جاؤ!" میں نے اپنی سمت کا دروازہ کھولتے ہوئے کہا۔ "دس منٹ بعد میں تمہیں فون پر خیریت کی اطلاع دے دوں گا۔ ہو سکتا ہے کہ تمہارے چاروں آدمی اس وقت اوپر کا روزی کھیل رہے ہوں۔"

میرے ساتھ جہانگیر اور ویرا نے بھی جیپ چھوڑ دی۔ کیبن کی روشنی جلی اور دروازے بند ہوتے ہی بجھ گئی۔

"تم فون نہ کرنا۔ گھر پہنچ کر میں خود فون کروں گا" اول خان نے کہا "اگر اس وقت مجھے اپنی بچی کا خیال نہ آ گیا ہوتا تو میں اوپر ضرور چلتا۔ اسے کل سے خسرہ نکلی ہوئی ہے۔"

ہم تینوں نے الوداعیہ انداز میں ہاتھ لہرائے اور جیپ تیزی سے آگے بڑھ گئی۔

میرے دماغ میں خطرے کی گھنٹی بج رہی تھی۔ مجھے ڈر تھا کہ اچانک ہی کسی سمت سے گولیوں کی بوچھاڑ شروع نہ ہو جائے لیکن غنیمت ہے کہ ایسا کوئی واقعہ رونما نہیں ہوا اور ہم سوئے ہوئے چوکیدار کی چارپائی کے قریب سے گزر کر زینوں کی طرف بڑھتے چلے گئے۔

انتہائے خوف اور بے یقینی کے عالم میں میں نے ان دونوں کے ساتھ زینے عبور کیے اور اوپر پہنچتے ہی آہستگی سے ڈور بیل بجا دی۔ رات کے سناٹے میں اندر گھنٹی کا مختصر سا شور سنائی دیا۔ اندر قدموں کی چاپ سنائی دی جو دروازے تک آ کر معدوم ہو گئی۔ شاید غزالہ ویو ہول میں لگے ہوئے عدسے سے باہر کا جائزہ لے رہی تھی۔ میں اس کے قدموں کی آہٹ اچھی طرح پہچانتا تھا اور پُریقین تھا کہ دروازے کے پیچھے وہی ہو گی۔

"دروازہ کھولو!" میں نے آہستگی سے کہا۔ بولٹ سرکنے کی آواز کے بعد ہینڈل گھوما اور دروازہ کھل گیا۔

غزالہ میرے سامنے موجود تھی۔ مجھے دیکھتے ہی اس کے پریشان اور متوحش چہرے پر مسکراہٹ دوڑ گئی۔ ہم تینوں یکے بعد دیگرے اندر داخل ہو گئے۔ جہانگیر کو دیکھ کر غزالہ کا چہرہ مزید کھل اٹھا۔

"ان لوگوں کی واپسی میں دیر ہونے کی وجہ سے مجھے تمہارے بارے میں فکر لاحق ہو گئی تھی" غزالہ نے ہنس کر جہانگیر سے کہا۔ "خدا کا شکر ہے کہ تم صحیح سلامت نظر آ رہے ہو" پھر اس نے چونک کر مجھ سے سوال کیا "سلطان شاہ کہاں ہے؟"

"سلطان شاہ!" میری کھوپڑی بھک سے اڑ گئی "اسے تو میں یہیں چھوڑ کر گیا تھا۔"

میرے جواب پر غزالہ کا چہرہ دھواں ہو گیا "وہ یہیں تھا لیکن تمہارا پیغام ملنے پر گیا تھا۔ اسے جلد از جلد لسبیلہ پہنچنے کے لیے کہا گیا تھا اور وہ فوراً ہی یہاں سے نکل گیا تھا۔"

غزالہ کے جواب پر سب ہی بھونچکا رہ گئے۔ میں نے حیرت سے کہا "میرا پیغام؟ تمہارا دماغ تو نہیں چل گیا ہے.... مجھے کسی اور سے فون کرانے کی کیا ضرورت تھی؟ کیا میں خود فون نہیں کر سکتا تھا؟"

"میرے ذہن میں بھی یہ سب سوالات آئے تھے" غزالہ نے کسی اشتعال کا مظاہرہ کیے بغیر کہا "لیکن وہ کسی سوال کا جواب دینے پر آمادہ نہیں تھا۔ پیغام دے کر اس نے فون بند کر دیا تھا۔"

"یہ کب کا واقعہ ہے؟" ویرا نے پُرخیال لہجے میں سوال کیا۔

"تمہارے فون کے دس پندرہ منٹ بعد وہ کال آئی تھی" غزالہ نے بتایا۔

"اور تم نے یہ تک نہیں سوچا کہ کوئی گڑبڑ ہوئی تو ویرا تمہیں

شاید ضرور دیتی" میں نے کہا۔
"بہت کچھ بلکہ سب کچھ سوچا تھا" غزالہ نے اس بار سرد لہجے میں جواب دیا "میں نے اصل بات کا کھوج لگانے کے لیے جہانگیر صاحب کو فون بھی کیا تھا مگر وہاں فون مسلسل انگیج تھا۔ اپنے سارے خدشات کے باوجود ہم دونوں یہ سمجھنے پر مجبور ہوگئے کہ وہاں اچانک کچھ ہوگیا ہے اور تمہیں سلطان شاہ کی ضرورت پیش آگئی ہے جبھی اسے بھجوایا گیا ہے۔"
"فون مسلسل کیسے انگیج رہ سکتا تھا؟" میں نے چونکتے ہوئے کہا "ویرا نے تم سے مختصری بات کی اس کے بعد فون خالی تھا بالکل ٹھیک کام کر رہا تھا۔"
"ہوسکتا ہے کہ گڑبڑ ہوگئی ہو" ویرا نے کچھ سوچتے ہوئے اعتراف کیا "وہاں اندھیرا تھا۔ بعد میں کی جانے والی روشنی بھی مدھم تھی مجھے یاد پڑتا ہے کہ میں نے ریسیور کریڈل پر رکھنا چاہا تو ہاتھ بہک گیا تھا۔ میں اپنی جھونک میں تھی۔ ہوسکتا ہے کہ میں نے ریسیور صحیح طرح نہ رکھا ہو۔"
ویرا کا جواز سن کر میرا ابال کم ہوگیا۔ میں نے چند لمحوں کی خاموشی کے بعد غزالہ سے پوچھا "وہ کون تھا؟ اس نے تم سے کیا کہا تھا؟"
"ادھیڑ عمر کا کوئی مرد تھا۔ آواز بھاری تھی۔ اس نے کہا تھا کہ سلطان شاہ کو ڈیٹی صاحب نے فوراً لسبیلہ کے گلستان ہوٹل پر بلایا ہے! میرے سوالات پر اس نے بے رخی سے کہا تھا کہ اس نے اپنا پیغام پورا کردیا۔ سلطان شاہ کو بھیجنے یا نہ بھیجنے کی ذمے داری میری ہے۔" غزالہ نے جواب دیا۔
"اس کا مطلب ہے کہ اب وہ کسی مصیبت میں پھنس چکا ہے" میں پریشان ہوگیا۔
"اسے اتنی آسانی سے نہیں پھنسنا چاہیے تھا" غزالہ کی آواز میں اعتماد تھا "ہم دونوں کو شبہ ہوگیا تھا۔ اس وقت تک اول خان کے وہ آدمی یہاں آچکے تھے اور انہوں نے اپنی نشاندہی کراتے ہوئے معذرت کرلی تھی کہ نفری کی قلت کی وجہ سے اول خان کے حکم کے مطابق چار آدمی نہیں آسکے تھے۔ سلطان شاہ ان دونوں کے ساتھ ان ہی کی گاڑی سے گیا تھا۔ اس کا ارادہ تھا کہ وہ مقررہ مقام سے پہلے ہی ان کی گاڑی سے اتر جائے گا تاکہ وہ دونوں اس پر نظر رکھ سکیں...."
"لسبیلہ کا چوراہا ٹرانسپورٹ کا کام کرنے والوں کی جنت ہے۔ وہاں کے ہوٹل رات بھر مصروف رہتے ہیں۔" میں نے کہا "ہوسکتا ہے کہ وہ ٹریپ ہو۔ سلطان شاہ کے لسبیلہ پہنچنے سے پہلے ہی اسے پکڑنے کا منصوبہ بنالیا گیا ہو۔ ایسی صورت میں وہ تینوں ایک ساتھ مارے گئے ہوں گے۔"
"یہ سب بعد کی باتیں ہیں" جہانگیر نے ویرا کو بولنے کا موقع نہیں دیا "پہلے یہ بتاؤ کہ تم اس واقعے کی کڑیاں کس سمت میں ملا رہے ہو؟ مخالفوں کا تعین ہونے کے بعد گتھی سلجھانے میں آسانی ہوجائے گی۔"
"ہمارے مشترکہ دشمنوں میں سے کوئی بھی ہوسکتا ہے" میں نے ٹہلتے ہوئے کہا۔
"مشترکہ دشمن ہوتا تو سلطان شاہ کے بجائے تمہاری فکر کرتا" جہانگیر نے مجھے چونکایا "سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اس نے تمہارے حوالے سے سلطان شاہ کو ہی کیوں بلایا؟ وہ غزالہ کو بھی بلا سکتا تھا۔"
"تمہاری بات سے اصل نکتہ یہ پیدا ہو رہا ہے کہ اس نے پورے اعتماد سے میرا نام استعمال کیا یعنی اسے یقین تھا کہ میں فلیٹ پر موجود نہیں تھا۔ ہم لوگ تم سے بات کرنے کے بعد اچانک یہاں سے چل پڑے تھے۔ کسی غیر متعلق آدمی کو میری روانگی کا علم کیسے ہوا؟ وہ یقینی طور پر آج کے واقعات میں ملوث تھا اور اسے معلوم تھا کہ میں تمہارے مکان پر رونما ہونے والے واقعات میں الجھا ہوا ہوں اس لیے اس نے دیدہ دلیری سے میرا نام استعمال کرکے سلطان شاہ کو فوری طور پر لسبیلہ پہنچنے کی ہدایت دے ڈالی۔" میں نے پرجوش انداز میں اپنے دلائل سب کے سامنے رکھ دیے۔
جہانگیر کا منہ لٹک گیا اور وہ پژمردہ آواز میں بولا "تم نے پوری بات ہی ٹھکرا دی۔ اب اس پر نئے سرے سے سوچنا پڑے گا۔ میں یہ

کہنا چاہ رہا تھا کہ وہ سلطان شاہ کا کوئی ذاتی دشمن بھی ہو سکتا ہے۔"
"وہ جس علاقے کا باشندہ ہے وہاں پرانی دشمنیاں چلتی رہتی ہیں" میں نے اس سے اتفاق رائے کرتے ہوئے کہا "مگر اس کے ذاتی دشمن کو میری نقل و حرکت کا اتنا مکمل علم نہیں ہو سکتا۔ یہ تو بنگلے کے سرِ موسم حق لگا کر اسے شکار کرنے والی بات ہوئی۔ اس کا دشمن اسے براہِ راست گھیر سکتا تھا۔"
"میں خود بھی اس خیال پر اصرار نہیں کر رہا" جہانگیر ناخوشی سے بولا "تمہاری بات میں وزن ہے۔"
"ہم لوگوں کے علاوہ صرف اول خان کے فری ہر بات سے باخبر تھے" میں نے کہنا شروع کیا "بعد میں چٹنیوں کو ہماری کارروائی کا علم ہو گیا۔ انہوں نے فون نہیں کیا۔ ان کے ساتھ کوئی مقامی فرد بھی نہیں تھا جس پر شبہ کیا جائے۔ پھر وہ کون ہو سکتا ہے؟ کوئی ایسا آدمی جسے میرے فلیٹ پر موجود نہ ہونے کا پورا یقین ہو۔"
"ہم لوگ اس چھوٹے سے فلیٹ میں گھس کر سر ٹکرا کر ہو جز بیٹھنے کی کوشش کر رہے ہو" ریٹا اپنی جگہ چھوڑ کر اٹھتے ہوئے بولی "ڈاکٹر زرائسن سے بحث کا باقاعدہ آغاز کرنے سے پہلے وہ بھی جائے واردات کا ایک چکر لگانا ضروری سمجھتا تھا اور وہاں سے اونٹ کی ناک کا بال اٹھا کر اپنے نظریے کا تانا بانا بُنتا تھا۔ میری رائے میں بہتر یہ ہو گا کہ تم گاڑی نکال کر لسبیلہ تک ایک چکر لگاؤ۔ یہاں سے لسبیلہ تک ایک ہی سیدھا راستہ ہے۔ ہو سکتا ہے کہ کوئی سرا ہاتھ آ جائے۔ بند دیواروں میں دماغ سوزی کر کے ہم وقت برباد کر رہے ہیں۔"
"تم نہ بھولو کہ سلطان شاہ کے ساتھ ایس بی ایف کے دو کارکن بھی غائب ہیں" میں نے اسے یاد دلایا۔ "ان کے بارے میں اول خان کی فکرمندی بے بنیاد نہیں تھی۔ وہ یہاں موجود ہوتے تو اپنے کمانڈر سے ضرور ملتے۔ اب ذرا سی دیر میں اول خان کا فون آ جائے گا۔ فون کے انتظار میں ہمیں یہاں رکنا ہو گا۔"
"دیکھا جائے تو اول خان کے دونوں آدمیوں نے سلطان شاہ کے ساتھ جا کر سنگین حماقت کی ہے" جہانگیر نے ایک نیا اعتراض کر ڈالا "اس فون کا ایک مقصد یہ بھی ہو سکتا تھا کہ غزالہ یہاں اکیلی رہ جائے۔ اس امکان کا توڑ کرنے کے لیے ان میں سے ایک کا یہاں رکنا بہت ضروری تھا۔ مجھے تو یہ پورا معاملہ ہی گڑبڑ نظر آ رہا ہے۔"
"آپ اس گڑبڑ کی وضاحت کرنا پسند فرمائیں گے؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے ناگواری سے کہا۔
"ایس بی ایف والوں کو معلوم ہے کہ تم گھر پر نہیں ہو۔ اول خان یہاں کے لیے چار نفری طلب کرتا ہے لیکن صرف دو آتے ہیں اور وہ دونوں بھی اتنے احمق ہیں کہ سلطان شاہ کی چال سمجھتے ہی اس کے ساتھ چل پڑتے ہیں۔ ان تمام باتوں کو یکجا کر کے سوچو تو تمہارا ذہن کیا فیصلہ صادر کرے گا؟" جہانگیر نے میرے لہجے کا برا مانے بغیر کہا۔
"دوسرا البرنور ولیبسا؟" ریٹا نے معنی خیز انداز میں آنکھیں نچا کر کہا۔ جہانگیر اس کے پرجوش چہرے پر کسی بھوتنی کی طرح ٹکٹکی باندھ کر تکنے لگا کیونکہ اسے ظفر یا البرنور ولیبسا کے معاملات کی بھنک بھی نہیں لگ سکی تھی۔
"یہ اطالوی زبان کا ایک ذو معنی محاورہ ہے" ریٹا نے بینا کی استفسار طلب نگاہوں پر رحم کھا کر سنجیدگی سے کہا "یہ کسی غدار کی موجودگی کے موقع پر بولا جاتا ہے۔"
"بروٹس، یُو ٹو کی طرح؟" جہانگیر نے خوش ہو کر کہا "میں دیر سے یہی سوچ رہا تھا۔ سلطان شاہ کے معاملے میں مجھے اپنی ٹاسک فورس کے کسی غدار کا ہاتھ نظر آ رہا ہے۔"
"اپنی ٹانگ جڑوانے کے بعد تم کسی کا ہاتھ تڑوانے کے چکر میں پڑ گئے ہو؟"
ریٹا کی آنکھیں یک بیک کسی گہری سوچ میں ڈوب گئی تھیں۔
"البرنور ولیبسا والا چکر ابھی تک چل ہی رہا ہے۔ ظفر کئی برس ایس بی ایف میں رہا۔ وہ اول خان کی جگہ کافی عرصے تک کراچی میں بھی مامور رہا۔ ہو سکتا ہے کہ اس نے پچھلی سیج پر اپنے کچھ آدمی رکھے ہوئے ہوں۔ جنہیں ظفر کی بیخ کنی کے بعد لوگوں کو بے نقاب کرنے کی کوششیں کی گئیں یا انہیں بھلا دیا گیا۔ پھر اسی مشن کو آگے بڑھانے کے لیے علی حمزہ اور پال ابھر کر سامنے آئے اور بے دردی کے ساتھ مار ڈالے گئے۔ بظاہر وہ قصہ وہیں ختم کیا لیکن درحقیقت ایسا نہیں ہے۔ بینا سرائے پشاور کے سفر میں ایلین نے جو کچھ کہا وہ تمہارے علم میں ہے۔ صرف کرنل جمی جونز کو اپنے اکلوتے بیٹے کے انجام کی فکر نہیں بلکہ ریبوز اسنار ونڈ رالا براس البرٹا بھی اپنے تخریبی منصوبے کی پیش رفت میں گہری دلچسپی لے رہا ہے۔ ایلین پشاور تک ہمارے ساتھ آیا تھا۔ وہ بعد میں رحیم کے ذریعے بھی تم سے ملا تھا۔ کہیں ایسا نہیں کہ ایلین کراچی آ پہنچا ہو اور ایس بی ایف میں ظفر کے کسی معتمد سے مل بیٹھنے میں کامیاب ہو گیا ہو؟"
"لیکن ایلین کو تمہاری آمد کی نقل و حرکت کا علم کیسے ہوا ہو گا؟" غزالہ اس سے متفق نہیں تھی۔
"یوں سمجھو کہ ایلین ہر وہ بات جانتا ہے جو ایس بی ایف والے جانتے ہیں۔ آج کے قصے میں ایلین کو کچھ کرنے کی ضرورت ہی نہیں تھی" ریٹا نے جہانگیر کے ظاہر کیے ہوئے شبہات کی کڑیاں دور تک پھیلا دی تھیں "البرنور ولیبسا کے معتمد نے موقع غنیمت جان کر خود ہی کارروائی شروع کر دی۔ اب وہ سلطان شاہ کو ایلین کے حوالے کر دے گا۔ جن لوگوں کو حرام کی بے تحاشا آمدنی کے

زندہ دبا جاتے ہیں وہ سسکنے میں ایک لمحے کی تاخیر بھی نہیں کرتے۔"
"میری کچھ سمجھ میں نہیں آرہا کہ تم لوگ کیا باتیں کررہے ہو؟"

جہانگیر نے احتجاج کیا "میں بدلے سے چلا سرائے کے اور میں کہا چکا ہوں۔ اس کا مطلب ہے کہ تم افغانستان بھی ہو آئے ہو؟"

"تم غیر ضروری باتوں پر اپنا دماغ نہ تھکاؤ۔" میں نے اسے پچکارتے ہوئے کہا "ہم افغانستان اپنی مرضی سے نہیں گئے تھے بلکہ زبردستی لے جائے گئے تھے۔ ہمیں وہاں پہنچانے والے بھی بدمعاش راما کے ملازم تھے لیکن وہ ایک لمبی کہانی ہے۔ تو میں تمہیں فرصت سے سناؤں گا۔ فی الحال اتنا کافی ہے کہ تم نے اپنی ذہنی پراگندگی کے باوجود ہمیں ایک راہ سجھا دی ہے۔ اب ہمیں عجلت سے اس پر عمل کرنے دو۔"

تھوڑی دیر بعد اول خان کا فون آگیا۔ اس دوران میں جہانگیر نے اسکاچ کی بوتل تلاش کرلی تھی اور لڑکھڑاتا ہوا ایک خواب گاہ میں جا گھسا تھا۔ چینیوں کی اذیت ناک قید سے رہائی پانے کے بعد اسے ذہنی آسودگی کی ضرورت محسوس ہورہی تھی جو شاید اسکاچ کے بغیر پوری نہیں ہوسکتی تھی۔

اول خان نے چھوٹتے ہی مجھ سے خیریت دریافت کی۔ میں نے رسمی سا جواب دے کر اس کی علیل بیٹی کے بارے میں پوچھا۔ اول خان اس کی طرف سے مطمئن تھا۔ اس کے سکون کا اندازہ لگانے کے بعد میں نے پُراسرار فون کال اور اس کے بعد رونما ہونے والے واقعات کا ذکر چھیڑ دیا۔

"تم کیسے کہہ رہے ہو کہ سلطان شاہ میرے آدمیوں کے ساتھ گیا تھا؟" پوری بات سننے کے بعد اس نے پوچھا۔

"فرزانہ نے یہی بتایا ہے۔ سلطان شاہ اسی ارادے سے فلیٹ سے نکلا تھا۔ پھر تمہارے آدمی بھی کہیں موجود نہیں ہیں۔ ان کے لاپتا ہونے پر تمہیں غصہ آرہا تھا" میں اپنے شبہات کا ذکر دانستہ گول کرگیا۔

"تو کیا وہ چاروں ہی سلطان شاہ کے ساتھ چلے گئے؟" اول خان کا پارہ چڑھنے لگا۔

"چار نہیں، صرف دو آئے تھے۔ نفری کی کمی کا معاملہ دو چار تھا" میں نے آہستگی سے کہا "بدقسمتی سے شاید وہ دونوں ہی سلطان شاہ کے ساتھ چلے گئے اور اب غیر لاپتا ہیں۔"

"جانا ہی تھا تو ان میں سے ایک جاتا۔ دوسرے کو وہیں رکنا چاہیے تھا۔"

"ہمارا بھی یہی خیال ہے لیکن جو ہونا تھا وہ ہوچکا۔ سوال یہ ہے کہ اب کیا کیا جائے؟"

"مجھے کچھ گڑبڑ معلوم ہوتی ہے" اول خان نے نتیجہ اخذ کرنے

میں دیر نہیں لگائی۔" میں اسٹیشن فورس سے چیک کرتا ہوں کہ وہ دونوں کون تھے۔ آج کل میں اپنے کچھ آدمیوں کی نگرانی بھی کروا رہا ہوں۔ میرا خیال ہے کہ فورس میں کچھ کالی بھیڑیں گھس آنے میں کامیاب ہو گئی ہیں لیکن ابھی تک کوئی ہاتھ نہیں آسکا ہے۔"

"ان بگاڑ کی داغ بیل البیرز بلیسا نے ڈالی ہوگی۔ یہ آج یا کل کی بات معلوم نہیں ہوتی۔"

"میں دفتر سے رابطہ کرنے کے بعد بات کروں گا۔" اول خان نے تیزی سے یہ کہہ کر سلسلہ منقطع کر دیا۔

میں نے کریڈل دبانے کے بعد جہانگیر کے گھر کا نمبر ملانا شروع کر دیا۔ آخری ہندسہ ڈائل کرتے ہی ریسیور پر انگیج ٹون سنائی دینے لگی۔ میں نے کچھ دیر تک فون بند رکھنے کے بعد دوبارہ کوشش کی۔

اس بار بھی اسی انگیج ٹون نے میرا استقبال کیا اور میں نے ایک گہرا سانس لے کر بے دلی سے ریسیور کریڈل پر پٹخ دیا۔

"کس کا نمبر ملا رہے تھے؟" ویرا نے چونک کر الجھتے ہوئے لہجے میں پوچھا۔

"جہانگیر کا۔" میں نے اسے ملامت آمیز نظروں سے گھورتے ہوئے کہا "فون اس وقت بھی انگیج جا رہا ہے۔ تم نے ریسیور صحیح طریقے سے نہیں رکھا ہوگا۔ تمہاری ذرا سی لغزش سلطان شاہ کے حق میں عذاب بن چکی ہے۔"

"یہ توقع نہ رکھنا کہ میں اپنی غلطی پر نادم ہو کر خودکشی کے امکانات پر غور کرنے بیٹھ جاؤں گی۔" اس نے نرمی سے کہا "عام طور سے چھوٹی چھوٹی غلطیاں ہی بڑے واقعات کی بنیاد بنتی ہیں۔ یہ کوئی نئی بات نہیں ہے۔"

"ہاں، اب اس لکیر کو پیٹنے کا کوئی فائدہ نہیں ہے۔" غزالہ نے اس کا ساتھ دیتے ہوئے کہا "ویرا ترنگ میں تھی۔ اس وقت اسے اندازہ بھی نہیں ہوا ہوگا کہ اس کی غلطی کن واقعات کا پیش خیمہ ہو سکتی ہے۔"

"اسے چھوڑو اور یہ بتاؤ کہ اول خان کیا کہہ رہا ہے؟" ویرا نے سگریٹ سلگا کر پوچھا۔

"وہ بھی اسی سمت میں سوچ رہا ہے جس کی نشاندہی جہانگیر نے کی تھی۔"

"یعنی اسے بھی اپنے آدمیوں پر شبہ ہے؟" ویرا نے حیرت سے سوال کیا۔

"بدقسمتی سے ایسا ہی ہے۔" میں نے شکست خوردہ انداز میں اعتراف کیا "شبہات کی بنا پر وہ آج کل اپنے ہی کچھ آدمیوں کی نگرانی بھی کروا رہا ہے۔ اب وہ اسٹیشن فورس سے معلوم کر رہا ہوگا کہ وہاں بھیجے جانے والے دو افراد کون تھے۔ اس کے بعد ہی کچھ صورت حال سامنے آسکے گی۔"

"دوبارہ فون کرے تو مجھے تمام کیفیت سے باخبر کر دینا۔" ویرا اٹھتے ہوئے بولی "اس وقت ہم سلطان شاہ کے حق میں دعائے خیر کے سوا اور کچھ نہیں کر سکتے۔"

"تم کہاں جا رہی ہو؟" غزالہ نے اسے دروازے کی طرف بڑھتے ہوئے دیکھ کر پوچھا۔

"جہانگیر بے چارہ اکیلا ہے۔" اس نے معصومیت سے جواب دیا "آٹھ دن کا ذہنی اور جسمانی عذاب سہنے کے بعد اسے دیکھ بھال کی ضرورت ہے۔ تنہائی میں کہیں وہ بے اعتدالی کا شکار نہ ہو جائے۔"

میں بات سمجھ کر اسے گھورتا رہ گیا لیکن وہ میری نظروں کی پروا کیے بغیر اٹھلاتی ہوئی باہر چلی گئی۔ شاید وہ جہانگیر کے ہاتھ کی بوتل کی تلچھٹ بھی چکھ چکی تھی اور اس کے ساتھ دوسرے دور کی پیاسی نکلی جا رہی تھی۔

"بعض اوقات اس کی حرکتیں اتنی بے تکی ہوتی ہیں کہ اس کی دماغی صحت پر شبہ ہونے لگتا ہے۔" غزالہ نے ایک لمبا سانس لے کر مشفقانہ لہجے میں کہا "اس وقت وہ اپنی دھن میں کوئی دوسری بات نہیں سوچے گی۔"

"مجھے ایس ٹی ایف میں کالی بھیڑوں کی موجودگی کی خبر سے سخت صدمہ پہنچا ہے۔" میں نے غزالہ کے چہرے پر دھیان دیے بغیر کہا "میں البیرز بلیسا کا خاتمہ کر کے سمجھ رہا تھا کہ فورس کی تطہیر ہو گئی ہے لیکن یہاں تو اب بھی کچھ کم نہیں ہیں۔ دیکھو اب اس چکر میں کیسے کیسے چہرے بے نقاب ہوتے ہیں۔"

"ایس ٹی ایف آسمان سے نہیں اتری۔ وہ بھی اسی معاشرے کا ایک حصہ ہے جس میں ہم سانس لے رہے ہیں۔ جب ہر طرف بگاڑ ہی بگاڑ پھل پھول رہا ہو تو کسی ایک ادارے کو اس وبا سے پوری طرح نہیں بچایا جا سکتا۔" غزالہ نے گہری سنجیدگی سے کہا "حقیقت یہ ہے کہ عام لوگوں سے کام لینے کے باوجود اس فورس میں برائیوں کا عنصر نہ ہونے کے برابر ہے۔" اسی وقت فون کی گھنٹی بج اٹھی اور غزالہ کی بات ادھوری رہ گئی۔

میں نے لپک کر ریسیور اٹھایا تو دوسری طرف اول خان تھا۔ اس کی آواز پتھر کی طرح سخت اور سرد تھی "سرجے کی موت کا نقصان معلوم ہوتا ہے۔ اس کارروائی میں ہماری فورس کا چیف انسپکٹر ملوث ہے۔"

اس کے الفاظ میرے اعصاب پر کسی بم کی طرح اثر انداز ہوئے۔ ذہن یکلخت سن ہو کر رہ گیا۔ اگر میں صحیح سمجھا تھا تو سلطان شاہ موت کے دہانے پر تھا۔ وجے کی موت پر اس کے بعد دشمن نے بہت پھرتی سے اگلی کارروائی کی تھی۔

اقبال خان کے ان الفاظ کے جواب میں، میں فوری طور پر کچھ بھی نہ کہہ سکا۔ جب سکوت طویل ہونے لگا تو دوسری طرف سے اقبال خان کی تشویش زدہ آواز ابھری "کیا بات ہے؟ تم کہاں غائب ہو گئے؟"

"تم نے قونصل خانے کے چیف اسٹینو کا ذکر کر کے مجھے حیرت زدہ کر دیا ہے۔ مجھے یوں محسوس ہو رہا ہے جیسے اندھیرے میں کسی نے بے خبری میں میرے سر پر ہتھوڑا مارا ہو۔ تمہیں اتنی جلدی یہ خبر کیسے مل گئی؟" میں نے کہا۔

"اس میں حیرت کی کیا بات ہے؟" اس نے میرے آخری سوال کو نظرانداز کرتے ہوئے کہا "موتی لال کا نام پہلے سے میرے سامنے تھا۔ پشاور میں محراب خان نے رجب کے دست راست، سارن سے جو کچھ اگلوایا تھا وہ میرے سامنے تھا۔ محراب خان نے تمہارے کراچی آنے سے پہلے ہی مجھے فون پر سارن کے اعترافات سے آگاہ کر دیا تھا اور میں نے اس کے فون پر ابزرویشن لگوا دیا تھا۔ ابزرویشن ریکارڈنگ سے پتا چلا ہے کہ اسی نے سلطان شاہ کے بارے میں تمہارے فلیٹ پر فون کر کے بات کی تھی۔"

"لیکن تمہارے دونوں آدمی کہاں غائب ہیں؟" میں نے سوال کیا اور ریسیور رکھ کر اسپیکر فون آن کر دیا۔

"ان کا معاملہ ابھی تک تاریکی میں ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ موتی لال سے ملے ہوئے ہوں" اقبال خان کی آواز بھاری اور تفکر آمیز تھی "ان دونوں کے بارے میں ابھی یقین سے کچھ نہیں کہا جا سکتا۔"

"میں یہ بات ابھی تک ہضم نہیں کر سکا کہ تمہاری صفوں میں بھی کالی بھیڑیں موجود ہو سکتی ہیں۔"

اقبال خان کے ایک گہرے سانس کی آواز سنائی دی پھر وہ بولا "تم نے ٹھیک ہی کہا تھا۔ البرٹو ڈیلیسا خود تو جہنم واصل ہو گیا لیکن اس نے ایس ٹی ایف میں گہری دراڑیں ڈال دی تھیں۔ میں کافی دنوں سے ایسے لوگوں پر گہری نظر رکھ رہا ہوں جنہیں ظفر یا البرٹو ڈیلیسا کے زمانے میں فورس میں لیا گیا تھا۔"

"تو کیا ادھر آنے والے دونوں آدمی بھی ان ہی لوگوں میں شامل تھے؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"ہاں" اس نے کہا "اور اسی وجہ سے میں تذبذب میں مبتلا ہوں۔"

"پھر تو موتی لال کے فون کی ابزرویشن ریکارڈنگ میں ان دونوں کی آوازیں بھی موجود ہوں گی؟"

"میرا بھی یہی اندازہ تھا لیکن ایسا نہیں ہے۔ موتی لال بہت چالاک آدمی معلوم ہوتا ہے۔ تمہارے فلیٹ کے فون نمبر کی جانے والی واحد کال کے علاوہ اس کے خلاف اور کوئی سراغ نہیں مل سکا۔ بقیہ تمام کالز کا تعلق اس کے روزمرہ کے معمولات سے ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ اپنے ساتھیوں سے کسی لاسلکی آلے پر رابطہ رکھتا ہو۔"

"یہ بھی تو ممکن ہے کہ تمہاری فورس کا کوئی ایجنٹ اس کی تحویل میں چلا گیا ہو؟"

"ہو سکتا ہے" اس نے اعتراف کیا "لیکن وہ اس پر کسی سے رابطہ کرتا تو ہم ضرور باخبر ہو جاتے۔ ایک سیٹ سے کی جانے والی بات اس ساخت اور فریکوئنسی کے ہر سیٹ پر سنی جاتی ہے۔ ہمارا سیٹ اگر اس کے پاس ہے تو وہ اس کے ذریعے ہماری سرگرمیوں سے باخبر رہتا ہو گا... اور بس!"

"وہ اپنے سفارتی عہدے کی آڑ میں ایک سیکرٹ ایجنٹ کے فرائض ادا کر رہا ہے تو مطلوبہ وسائل پر دسترس بھی رکھتا ہو گا" میں نے کہا "ممکن ہے کہ وہ اپنے آدمیوں سے رابطے کے لیے فون کے بجائے کوئی مخصوص ٹرانسمیٹر استعمال کرتا ہو۔ ایسی صورت میں اس پر ہاتھ ڈالنا بہت مشکل ہو جائے گا۔"

"وہ سب بعد کی باتیں ہیں۔ فی الحال مجھے سلطان شاہ کی فکر ہے" اسپیکر فون پر اقبال خان کی آواز ابھری "مافیا کی آڑ میں را والوں نے رجب کو بھیج کر کوئی بڑا کھیل شروع کرنے کا منصوبہ بنایا تھا مگر پشاور میں رجب تمہارے ہاتھوں ذلت کی موت مارا گیا۔ میں ڈر رہا ہوں کہ کہیں یہ لوگ انتقاماً سلطان شاہ کو ہلاک نہ کر دیں۔"

"سلطان شاہ کو کوئی گزند پہنچا تو میں ان سب کو خون میں نہلا دوں گا" میں بھڑک گیا۔

"جوابی کارروائی کے طور پر تم کچھ بھی کر لو، سلطان شاہ کو پہنچنے والے نقصان کا ازالہ نہیں کر سکو گے۔ میں وقت ضائع کیے بغیر اس کی بازیابی کے بارے میں فکرمند ہوں لیکن کوئی راہ نظر نہیں آ رہی۔"

"مگر ادھر آنے والے دونوں آدمی مشتبہ تھے اور ان کی نگرانی کی جا رہی تھی تو ان کا نگران کہاں گیا؟" مجھے اچانک ہی خیال آیا اور میں نے اقبال خان سے سوال کر ڈالا "سلطان شاہ کے بارے میں صحیح خبر اسی سے مل سکتی ہے۔"

"مشکل یہ ہے کہ تم ذرا سی دیر میں ہر کمزوری کو کرید ڈالتے ہو" اقبال خان کی آواز یک بیک مضمحل ہو گئی "آج شاید ہمارے سروں پر بدقسمتی سایہ فگن ہے۔ جب ایس ٹی ایف کے دونوں آدمی سلطان شاہ کو ساتھ لے کر شرف آباد سے روانہ ہوئے تو نگرانی کرنے والا بھی اپنی موٹر سائیکل پر ان کے پیچھے روانہ ہوا لیکن جیل کے پھاٹک کے سامنے والے چوراہے پر اس کا ایک ٹائر پنکچر ہو گیا۔ وہ پنکچر جڑوا کر عجلت کے عالم میں لسبیلہ چوک پر پہنچا تو اسے بہت دیر ہو چکی تھی۔ وہاں میدان صاف تھا۔ ان تینوں میں سے کوئی بھی لسبیلہ کے گلستان ہوٹل تک نہیں پہنچا تھا۔"

اس آخری اطلاع نے مجھے مضطرب کر دیا۔ سلطان شاہ کے بارے میں میری آخری امید اسی حقیقت سے وابستہ تھی کہ اقبال خان کو اپنی فورس کے کچھ آدمیوں کی وفاداری پر شبہ تھا اور ایسے

افراد کی مسلسل نگرانی کی جا رہی تھی لیکن افضل خان نے نگرانی کرنے والے کی موٹر سائیکل پنکچر ہونے کی خبر سنا کر میری ہر امید پر اوس ڈال دی تھی۔

ان دنوں ہم لوگ ہر طرف سے اس بری طرح اپنے دشمنوں کے نرغے میں آئے ہوئے تھے کہ ایک مصیبت کا خاتمہ ہونے سے پہلے ہی کوئی دوسرا سنگین معاملہ چل پڑتا تھا۔ ہم لوگ جب سے محاذ سے واپس لوٹے تھے مسلسل الجھنوں میں گھرے ہوئے تھے پہلے پائندہ گل نے مافیا ٹریڈ لائن میں اپنی ڈوبی ہوئی رقم کی وصولی کے لیے مجھے گھیرا اور کراچی ہی کے ایک کوچی کیمپ میں اس کے بھانجے نے مجھے اپنا قیدی بنا لیا۔ وہ مسئلہ نمٹنے بھی نہ پایا تھا کہ خوب رو اور سبک اندام جنت گل کے حسین اور والہانہ انتقامی جذبے نے مجھے اس کی ظلمت کا اسیر بنا دیا۔ میری دانست میں وہ جنت گل کا ایک جذباتی ابال تھا لیکن بعد میں اندازہ ہوا کہ جنت گل نے عورت کے بدترین انتقامی روپ میں مجھ پر اپنی عنایات کی برسات کی تھی۔ اس نے سردار پائندہ گل کو پہاڑوں اور بستیوں میں ذلیل و رسوا کرنے کے لیے میری اور اپنی ظلمت کی کہانیاں پھیلانی شروع کر دیں اور سردار پائندہ گل کے وحشی جاں نثاروں نے ہمیں کراچی سے اغوا کر کے شنا داولی پہنچا دیا۔ شنا داولی سے نجات ملتے ہی مافیا اور انڈین سیکرٹ سروس کے ڈبل ایجنٹ ڈوبے نے میرے اوپر ہاتھ ڈال دیا۔ انتہائی نامساعد حالات میں ڈوبے کو جہنم واصل کرنے کے بعد ہم کراچی پہنچے تو جہانگیر کے سر پر لی وانگ اور جیانگ فاؤ مسلط تھے۔ جیانگ فاؤ کو چھلنی کرنے کے بعد لی وانگ کو اسپتال میں پہنچا کر جہانگیر کو نجات دلائی تو اب سلطان شاہ غائب تھا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے ہمارے تمام مخالفوں نے اکا کر لیا تھا اور کسی تجربے کار فٹ بال ٹیم کے کھلاڑیوں کی طرح باری باری ہم سے کھیل رہے تھے۔

میں چند لمحوں تک خاموش رہا۔ اس مختصر سے وقفے میں وہ تمام واقعات کسی فلم کی طرح تیزی سے میرے ذہن میں آتے چلے گئے تھے۔ جیسے ہم یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے سلطان شاہ کے بارے میں ہم کسی بند گلی میں پھنس چکے ہیں۔

"کیا بات ہے؟ تم کہاں غائب ہو گئے؟" قدرے توقف کے بعد ابھرنے والی افضل خان کی تیز آواز نے مجھے چونکا دیا۔

"میں سوچ رہا تھا اب ہم اندھیرے میں کہاں ہاتھ پیر ماریں گے؟" میری آواز پر مایوسی غالب تھی۔

"ہر طرف تاریکی نظر آنے تو اندھی چال بھی کامیاب رہتی ہے۔" افضل خان کی آواز اس بار امید افزا تھی۔

"معلوم ہوتا ہے کہ تم نے کوئی راستہ تلاش کر لیا ہے؟" میں نے کہا۔

"ابھی ابھی ایک ترکیب سوجھی ہے۔" افضل خان نے فوراً ہی جواب دیا۔ "اس بارے میں تمہیں کوئی قابل عمل راستہ نکالنا ہوگا۔ میرے پاس سوتی لال کی آواز کا ٹیپ موجود ہے لیکن وہ مسید میں

ملوث اپنے جرم کا اعتراف نہیں کرے گا۔ سفارتی تحفظات کی وجہ سے اس پر باضابطہ طور پر دباؤ بھی نہیں ڈالا جا سکتا۔ اگر ہم لوگ خاموشی سے اسے اٹھالیں تو تشدد کے سامنے وہ زیادہ دیر تک نہیں ٹھہر سکے گا۔"

"پھر وہی بات آڑے آتی ہے۔ سفارتی تحفظات کی موجودگی میں تم اسے کس طرح گرفتار کرسکو گے؟"

"گرفتاری اور اغوا میں بہت فرق ہوتا ہے" اوّل خان کی آواز ذرا تیکھی ہو گئی "سرکاری سطح پر اسے ذرا بھی چھیڑا گیا تو وہ چوکنا ہو جائے گا۔ اس کے آدمی بھی روپوش ہو جائیں گے اور ہم کچھ بھی نہیں کر سکیں گے۔"

"یہ زیادہ مشکل کام نہیں ہونا چاہیے۔ ایک بار یہ معلوم ہو جائے کہ وہ اپنے گھر پر ہے تو تمہارے دو چار آدمی آسانی کے ساتھ اسے کسی گٹھڑی کی طرح باندھ کر اسٹیشن فوراً لا سکتے ہیں۔"

"مجھے یقین ہے کہ وہ اپنے گھر پر ہی ہو گا" اوّل خان کی پُراعتماد آواز ابھری "سفارتی مراعات کی آڑ میں کام کرنے والے ایجنٹ عموماً صرف منصوبہ بندی کرتے ہیں اور عملی میدان سے دور رہتے ہیں۔ ان کی پوری کوشش ہوتی ہے کہ کسی بھی بڑی واردات کے رونما ہونے کے وقت پر جائے واردات سے اپنی غیر حاضری کی مضبوط شہادتیں تیار رکھیں۔ موتی لال کے کرائے کے آدمی سلطان شاہ پر کام کر رہے ہیں تو وہ اپنے گھر پر عیش کر رہا ہو گا۔ آج کل کے مخدوش حالات کی وجہ سے اس کے گھر پر جو پولیس گارڈ مامور کیے گئے ہیں وہ اس کی بے گناہی کے سب سے بڑے گواہ ہوں گے۔ مجھے ان ہی کی طرف سے فکر ہے۔ موتی لال پر ہاتھ ڈالنے کے لیے ان گارڈز سے مقابلہ کرنا ناگزیر ہو گا۔ یہ میری پالیسی کے خلاف ہے۔"

"انہیں وہاں سے عارضی طور پر ہٹایا بھی جا سکتا ہے" میں نے تجویز پیش کی۔

"سفارت کاروں کے بارے میں ہوم سیکرٹری سے کم درجے کا کوئی افسر حفاظتی انتظامات میں ردوبدل نہیں کر سکتا۔ یہ کارروائی چل پڑی تو فیصلہ ہونے تک اگلے دن کا سورج نصف النہار پر پہنچ چکا ہو گا۔"

"پھر پرانی ترکیب بھی استعمال کی جا سکتی ہے" میں نے اپنے ذہن پر زور دیتے ہوئے کہا۔

"میں بھی تو اسی کے بارے میں جاننا چاہ رہا ہوں" اس کی جھلائی ہوئی آواز سنائی دی۔

"اس کے مکان کے باہر دیرا کے اغوا کا ڈراما رچایا جائے گا تو گارڈز کی انسانی ہمدردی اور مردانہ حمیت کو بیک وقت بیدار کیا جا سکتا ہے" میں نے دیرا کو آنکھ مار کر اسپیکر فون میں کہا "باہر آتے ہی انہیں آرام اور احتیاط سے بے ہوش کر دیا جائے تو باقی کام اطمینان سے کیا جا سکے گا۔"

"وہ مل پارک کے نواح میں ایک سنسان رہائشی علاقے میں رہتا ہے جہاں بیشتر مکانات میں دفاتر قائم ہیں جو رات میں بند اور ویران رہتے ہیں۔ اجالا پھیلنے سے پہلے یہ طریقہ کامیاب ثابت ہو سکتا ہے" اوّل خان میرا ہم خیال تھا۔

"اپنے ساتھ تین چار تیلے اور مضبوط آدمیوں کو لے کر ادھر چلے آؤ۔ مجھے موتی لال کے گھر کا فون نمبر دے دو۔ میں خود ہی اس کی گھر میں موجودگی کی تصدیق کرلوں گا۔ یہاں سے میں دیرا سمیت تمہارے ساتھ ہو لوں گا۔"

اوّل خان نے موتی لال کے گھر کا پتا اور فون نمبر بتایا جو میں نے کاغذ پر نوٹ کر لیا اور فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

میرے فارغ ہوتے ہی دیرا مجھ پر برسنے لگی "سلطان شاہ کی جان خطرے میں ہے اور تم مجھے آنکھ مار کر مسکرا رہے تھے۔ تمہیں شرم آنی چاہیے۔ وہ بے چارہ تمہاری ذرا سی تکلیف پر بری طرح تڑپ اٹھتا ہے۔"

"آنکھ جھپک گئی ہو تو اور بات ہے۔ یہ الزام تو اگاؤ کہ میں مسکرایا بھی تھا۔ میں سلطان شاہ کو اپنے بھائی کی طرح عزیز رکھتا ہوں... آپ وقت ضائع کرنے کے بجائے موتی لال کے گھر فون کر دیا کریں۔"

"وہ گھر پر موجود بھی ہوا تو اس وقت نشے میں دھت ہو کر سو رہا ہو گا۔ فون کرنے سے بہتر ہو گا کہ خاموشی سے وہاں دھاوا بول دیا جائے۔ اوّل خان ٹھیک کہہ رہا ہے کہ سفارت کی آڑ میں جاسوسی یا تخریب کاری کرنے والے ایجنٹ عملی میدان سے دور رہنے کی کوشش کرتے ہیں" وہ میری بات درمیان میں سے اچک کر بولی۔ اس نے میری مفروضہ مسکراہٹ پر کسی بحث کا آغاز کرنے کا ارادہ صورتِ حال کی نزاکت کے پیشِ نظر ملتوی کر دیا تھا۔

"موتی لال کے لیے یہ کوئی عام سی رات نہیں ہے جو وہ گدھے گھوڑے بیچ کر سو رہا ہو گا" میں نے قدرے تیزی سے کہا "اگر وہ سلطان شاہ کے اغوا میں ملوث ہے تو اس وقت کسی الاسکی اپریٹس یا واکی ٹاکی پر اپنے آدمیوں کو ہدایات دے رہا ہو گا۔ فون کرنا سودمند ثابت ہو گا۔ فون فوراً اٹھا لیا گیا اور اس کی آواز میں نیند کا شائبہ نہ ہوا تو یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ جائے گی کہ اس کے بارے میں اوّل خان کے شبہات حقیقت پر مبنی ہیں۔"

اس نے ایک بار پھر میری بات کاٹ دی اور قدرے بیزاری سے بولی "تم بلاوجہ موتی لال کو اہمیت دے رہے ہو۔ اسے اٹھانا کوئی مسئلہ نہیں ہو گا۔ کسی سفارتی مشن میں چیف اسٹینو کا عہدہ بہت بڑا نہیں ہوتا۔ تمہارے پولیس افسران ویسے ہی نفری کی قلت کا رونا روتے رہتے ہیں۔ اس کے گھر پر ایک یا زیادہ سے زیادہ دو گارڈ ہوں گے۔ جن کی بندوقوں کی نالیاں عدم استعمال کی وجہ سے زنگ خوردہ ہو چکی ہوں گی۔"

میں نے مزید کچھ کہنا مناسب نہیں سمجھا کیونکہ وہ ناک منہ چڑھانے کے باوجود اسپیکر فون پر موتی لال کا نمبر ملانے میں مصروف ہو چکی تھی۔ اس وقت نوک جھونک کے بجائے اصل

ست میں پیش رفت ہی زیادہ اہم تھی۔

سلسلہ ملتے ہی پہلی ہی گھنٹی پر ریسیور اٹھا لیا گیا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے اتنی رات گئے بھی اسے بے چینی سے کسی اہم فون کال کا انتظار تھا۔ دبنگ مردانہ آواز میں ہیلو کی آواز سن کر ہم تینوں کے چہرے کھل اٹھے۔ دوسری طرف سے فوری جواب ملنے کا مطلب تھا کہ اژل خان نے سلطان شاہ کی تلاش کے سلسلے میں صحیح راستے کا انتخاب کیا تھا۔

"ہیلو! میں روزی بول رہی ہوں۔ مجھے موتی سے بات کرنی ہے" ویرا نے اینگلو پاکستانی لب و لہجے میں گھڑی ہوئی اردو میں اپنا مدعا ظاہر کیا۔ دوسری طرف چند ثانیوں کے لیے سکوت چھا گیا۔ شاید وہ فیصلہ نہیں کر پا رہا تھا کہ ویرا کی آواز کی لگاوٹ اور چاشنی پر کس رد عمل کا اظہار کرے۔

"موتی سو رہا ہے۔ کیا وہ تم کو جانتا ہے 'روزی ڈارلنگ!'" آخر کار وہی آواز ابھری۔ وہ قدرے محتاط تھا لیکن اس کی آواز میں شدید مردانہ تجسس پوری طرح عود کر آیا تھا۔

"بالکل" ویرا نے اٹھلاتی ہوئی آواز میں کہا "وہ ایک کاک ٹیل پارٹی میں ملا تھا۔ ہم نے کافی وقت ایک ساتھ گزارا تھا۔ آج مجھے نیند نہیں آ رہی تھی تو میں نے اپنی پرانی ڈائریاں نکال لیں۔ ان ہی میں مجھے اس کا نمبر ملا ہے... اس نے میرے ساتھ گزارا گیا لمحہ منانے کی دل فریب باتیں کی تھیں۔ اب مجھے نیند نہیں آ رہی تو وہ کیوں سو رہا ہے؟"

اتنی رات گئے ویرا کے مخمور لہجے میں ادا کی گئی ان پُر معنی تفصیلات سے کوئی بھی زندہ دل شخص ہیجان میں مبتلا ہو سکتا تھا۔ یہی ہوا اور دبنگ آواز میں خراہٹ گھل گئی "میں موتی لال ہی بول رہا ہوں 'روزی ڈارلنگ!'"

"یو ڈرٹی سوائن" ویرا نے اسے مزید کچھ کہنے کا موقع دیے بغیر پیار بھرے لہجے میں کہا "پھر تم جھوٹ کیوں بولے تھے؟ کیا تم میری آواز نہیں پہچانتے تھے؟ بس میں فون بند کر رہی ہوں۔"

"ایسا نہ کرنا" جلدی سے کہا گیا "بس بھول ہو گئی.... کاک ٹیل پارٹیوں میں تو ذہن ہواؤں میں اڑتا رہتا ہے۔ اگلے دن کچھ یاد نہیں رہتا کہ کس سے اور کیا کیا باتیں ہوئی تھیں.... لیکن تمہاری آواز کی مٹھاس میرے دل پر نقش ہے۔ تمہارے یاد دلانے پر مجھے سب کچھ یاد آ گیا ہے۔ تم نے اس وقت کیسے فون کیا ہے؟"

"پہلے یہ بتاؤ کہ تم اتنی رات گئے کیوں جاگ رہے ہو؟" اس کے صریح جھوٹ پر ویرا نے اپنے جوہر دکھانے کا فیصلہ کر لیا اور قدرے بوجھل آواز میں بولی "کیا تمہیں میری طرح کوئی یاد، کوئی بات ستا رہی ہے؟"

"ایسا ہی سمجھ لو۔ میں اس وقت پریشان ہوں... ہم دونوں ایک دوسرے کی پریشانی دور کر سکتے ہیں۔"

"تمہیں کیا پریشانی ہے؟" موتی لال کے پگھلتے ہی ویرا اس پر حاوی ہونے لگی تھی۔

"ہم لوگ یہاں سخت ذہنی دباؤ میں رہتے ہیں۔ بس کام کی کچھ پریشانیاں ہیں۔ یہ سب باتیں فون پر نہیں ہو سکتیں۔ کیا یہ ممکن ہے کہ ہم اس وقت کہیں مل لیں یا تم ٹیکسی پکڑ کر میرے گھر آ جاؤ۔"

"آدمی چاہے تو کیا نہیں ہو سکتا" ویرا نے اسے چارا ڈالتے ہوئے کہا "تمہیں کام کی کیا پریشانی ہو سکتی ہے؟ تم نے تو مجھ سے کہا تھا کہ تمہارا کام بہت دلچسپ اور سنسنی خیز ہے... تم نے مجھے بھی کام دینے کا وعدہ کیا تھا...."

"سب کچھ ہو جائے گا.... تم آ جاؤ" وہ بے صبری سے بولا "میں فون پر زیادہ بات نہیں کر سکتا۔"

"جب تک اپنی پریشانی کی وجہ نہیں بتاؤ گے، میں نہیں آؤں گی" ویرا نے دل ربایانہ لہجے میں کہا "کیا پتا کہ تم اپنی پریشانی سے مجھے بھی اداس اور مایوس کر دو.... ہم پھر کبھی بھی ایک دوسرے سے مل سکتے ہیں۔"

"اوہ! تم بہت ضدی لڑکی ہو" ویرا کی چھیڑ چھاڑ سے اس کا ہیجانی اضطراب بڑھتا ہی جا رہا تھا "میرے دو آدمی اچانک لاپتا ہو گئے ہیں۔ کافی دیر سے ان کی طرف سے کوئی پیغام نہیں آیا۔ فون کی گھنٹی پر میں سمجھا تھا کہ شاید ان ہی میں سے کوئی ہو گا۔ لیکن یہ اچھا ہوا کہ تم سے بات ہو گئی۔ تم آ جاؤ تو ہم اپنے وقت کو خوش گوار بنا سکیں گے۔"

ہم تینوں نے آپس میں معنی خیز نظروں سے تبادلہ کیا۔ دنیا کے ہر سیکرٹ ایجنٹ کی طرح، موتی لال بھی زندگی اور موت کی دو دھاری تلوار پر برہنہ پا چل رہا تھا اور اپنے پُرخطر مشن میں پوشیدہ بھیانک اندیشوں کو دوسری رنگینیوں میں مدغم کر کے اپنی زندگی کو قدرے سہل بنانے کا آرزو مند تھا۔ سرد اور سرگرم جنگ کے ہر محاذ پر یہ ایک کلیہ رہا ہے کہ اپنے ملک کے مفادات کے لیے پرائی سرزمین پر غیر قانونی کام کرنے والے سیکرٹ ایجنٹ عام طور پر خوب صورت مقامی لڑکیوں کے جال میں پھنس کر تباہی کے غار میں گرتے رہے ہیں۔ اس وقت بھی یہی کچھ ہو رہا تھا۔

موتی لال کے لب و لہجے میں دور دور تک کامیابی اور اعتماد کی جھلک نہیں تھی۔ ابتدا میں وہ محتاط تھا لیکن بعد کی گفتگو سے اس کے ذہنی تناؤ اور اعصابی کشیدگی کا اظہار ہو رہا تھا۔ اس کی زبان سے دو آدمیوں کے لاپتا ہونے کی خبر سن کر خوشی سے میرا دل اچھل پڑا تھا۔ اس وقت ہم سب کو بھی ان دو آدمیوں کی تلاش تھی جو سلطان شاہ کو لے کر بھرے شہر میں کہیں روپوش ہو گئے تھے۔ اس وقت تک صرف ایک بات سامنے آ سکی تھی کہ سلطان شاہ کو میرے پیغام کے حوالے سے گھر سے باہر نکالنے والا شخص موتی لال تھا۔ ایس ٹی ایف کے دو اہل کاروں کے بارے میں اژل خان شکوک و شبہات میں ضرور مبتلا تھا لیکن یہ بات کھل کر سامنے نہیں آ سکی تھی کہ وہ کس کے لیے کام کرتے تھے۔ اس ابہام میں موتی لال کے کہے ہوئے الفاظ پہیلی کی خالی جگہوں کو پُر کرتے نظر آ رہے تھے۔

امید افزا بات یہ تھی کہ اس کے دونوں آدمی بھی سلطان شاہ کی طرح غائب تھے۔ اگر صورت حال پر ان کی گرفت مضبوط ہوتی تو وہ یقینی طور پر سونی لال کو اپنی کامیابی کی اطلاع دے چکے ہوتے اور وہ اس بری طرح فکر مند نہ ہوتا کہ ایک بھٹکی ہوئی اجنبی لڑکی کو اپنے دام میں پھانسنے کے لیے غیر ارادی طور پر ان کی گمشدگی کا ذکر کر بیٹھتا۔

"ابھی چند ثانیوں پہلے تم نے ٹیکسی کا ذکر کر کے میری توہین کی ہے" ویرا قدرے برہمی کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہہ رہی تھی "میں تمہارے گھر آنا چاہوں تو میرے پاس اپنی گاڑی موجود ہے مگر میں اپنی گاڑی نہیں نکالوں گی۔ تمہاری سزا یہ ہے کہ تم خود میرے فلیٹ تک آؤ۔ یہ فیصلہ بعد میں ہوگا کہ تم میرے فلیٹ پر رکو گے یا میں تمہارے ساتھ جاؤں گی۔"

"پلیز ڈارلنگ! ایسی باتیں مت کرو" وہ خوشامدانہ تیزی سے بولا "تمہیں شہر میں امن و امان کے بگڑے ہوئے حالات کا علم ہے۔ شام سات بجے سے صبح سات بجے تک ہمیں اپنے گھروں میں محدود کر دیا گیا ہے۔ یہ اوپر والوں کے سخت ترین احکام ہیں۔ میں اس وقت گھر سے نہیں نکل سکتا۔ تم آؤ گی تو میں تمہارے پیر پکڑ کر اپنی غلطی کی معافی مانگ لوں گا۔ مجھے یاد نہیں رہا تھا کہ تمہارے پاس اپنی کار بھی ہے۔ تم مجھے اپنی گاڑی کا نمبر بتا دو۔ میں ابھی سپاہیوں سے کہے دیتا ہوں۔ وہ تمہارے آتے ہی پھاٹک کھول دیں گے۔"

"اچھا! تو تمہارے گھر پر سپاہی بھی ہیں؟" ویرا نے اس کی بات کاٹ کر دیدے نچاتے ہوئے حیرت سے کہا۔

"حفاظت کے نام پر مقامی انتظامیہ نے دن رات دو مسلح سپاہی لگائے ہوئے ہیں" اس کی آواز سے بیزاری مترشح تھی "یہ سب بہانے ہیں۔ ان سپاہیوں کا اصل کام کچھ اور ہی ہے۔ وہ آنے جانے والوں پر نظر رکھتے ہیں یا پھر اندر کی سرگرمیوں کی نگرانی کرتے ہوں گے۔ میری حفاظت کی کوئی ضرورت پیش آئی تو شاید یہ سپاہی سب سے پہلے مجھے بے آسرا چھوڑ کر بھاگیں گے۔ ان لوگوں سے مجھے کسی بھلائی کی امید نہیں ہے۔" آخری فقروں پر اس کا لہجہ تلخ ہو گیا۔

"میں فون بند کر رہی ہوں" ویرا نے زہریلی مسکراہٹ کے ساتھ کہا "ایسا نہ ہو کہ تمہارے لاپتا آدمی فون ملانے کی کوشش کر رہے ہوں۔ تمہارے لیے وہ دونوں مجھ سے زیادہ اہم ہیں۔"

"نہیں" اس نے تیزی سے کہا "ان کے پاس مجھ سے رابطے کے دوسرے ذرائع بھی ہیں۔ جب تک تم آنے کا وعدہ نہیں کرو گی میں تمہیں فون بند نہیں کرنے دوں گا" ویرا کے چلتر میں پھنس کر وہ احمقانہ باتوں پر اتر آیا۔

"سونی ڈارلنگ! میں ادھر آنے کی حماقت نہیں کروں گی۔ اچھا ہوا کہ تم نے پولیس والوں کے بارے میں بتا کر مجھے ہوشیار کر دیا۔ یہ لوگ ایک بار میرے پیچھے لگ گئے تو میری … تفریح گاہوں کے بجائے حوالات اور تھانوں میں گزرنے لگیں گی اور میں بیان لکھوا لکھوا کر نیم پاگل ہو جاؤں گی۔"

"اوہ!" اسپیکر فون پر اس کی غضب ناک غراہٹ گونجی "… میں پاگل ہو گیا ہوں جو تم سے بے تکی باتیں کیے جا رہا ہوں۔ تم اپنا فون نمبر دو۔ میں صبح تم سے بات کر کے آؤں گا۔"

"فون نمبر تو میں کاک ٹیل پارٹی میں دے چکی تھی" ویرا نے چڑانے والے انداز میں کہا "مجھے تمہارا نمبر اپنی پرانی ڈائری میں سے ملا ہے۔ تمہیں بھی میرا نمبر کسی پرانی نوٹ بک میں مل جائے گا۔ اس وقت اچھے بچے کی طرح سو جاؤ، ٹاٹا!"

ویرا نے بٹن دبا کر اسپیکر فون بند کر دیا۔ اس کے چہرے پر فاتحانہ چمک نمایاں تھی۔

"غضب خدا کا" غزالہ حیرت سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے بولی "تم اجنبی مردوں سے بھی اتنی بے تکلفی سے بے ہودہ قسم کی باتیں کر لیتی ہو! تمہاری پے در پے گفتگو میں پھنس کر وہ ہمارے کام کی ہر بات اگل بیٹھا ہے۔ اب سمجھ میں آیا کہ رنگین تتلی ہونا کسے کہتے ہیں۔"

"یہ بے ہودہ باتیں نہیں تھیں" ویرا نے یک بیک سنجیدگی اختیار کرتے ہوئے کہا "شکل و صورت، لباس، اداؤں اور حسین آواز سے مردوں کو شیشے میں اتارنا باقاعدہ ایک فن ہے جسے میں نے بڑی ریاضت سے سیکھا ہے۔ میرے باپ نے ذات مرہاتر والا اونچے والوں کا روپ دھار کر مجھے بس یہی کچھ سکھایا تھا جو زندگی کے ہر گام پر میرے کام آتا ہے۔ تم سن رہی تھیں کہ اس نے از خود کوئی بات نہیں اگلی۔ میں گفتگو کو اپنی پسند کے رخ پر چلا رہی تھی۔ اب وہ کسی سہمے الو کی طرح اپنا سر پیٹ رہا ہو گا۔"

فون کی گھنٹی نے ہمیں چونکا دیا۔ غزالہ نے استفسار طلب نگاہوں سے میری طرف دیکھا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ سونی لال نے تمہارا نمبر تلاش کر لیا ہے" میں نے ویرا سے کہا اور ریسیور اٹھانے کے بجائے بٹن دبا کر اسپیکر فون آن کر دیا۔

"کمال کر دیا اس لڑکی نے کمال کر دیا" دوسری طرف سے اول خان بول رہا تھا اور اس کی آواز سے خوشی پھوٹی پڑ رہی تھی "معلوم ہوتا ہے کہ خوب صورت عورتیں اور دلکش آوازیں ہر گھاگ تجربہ کار کی کمزوری ہوتی ہیں۔ ویرا نے اپنی ذہانت سے میری آدھی پریشانیاں دور کر دی ہیں۔۔۔"

"لیکن تم کس حوالے سے بات کر رہے ہو؟ کیا کہہ رہے ہو؟" اول خان کی بے ربط باتوں نے مجھے حیران کر دیا۔

"تمہارے انتظامات کچھ ایسے ہی ہوتے ہیں۔ ایکسچینج مشین پر سونی لال کے فون کے مصروف ہونے کا سگنل آتے ہی ایک لائن میرے فون سے ملا دی گئی تھی۔ میں نے ویرا اور سونی لال کی پیچ دار گفتگو لفظ بہ لفظ اپنے کانوں سے سنی ہے۔ اس مرحلے سے سب کچھ اگلوانے کے بعد ویرا نے اپنے خوب صورت منہ سے فون بند کیا کہ یہ کالا … پھر سونی لال کو فون کر کے تو ہولے سے رو رو کر اس کی خوشامدیں شروع کر دے گا۔"

"لیکن اب میں اسے فون نہیں کروں گی۔" وریا نے چیختے ہوئے کہا "خدا کرے کہ وہ ان ہی دو آدمیوں کی بات کر رہا ہو، جن کی میں خواہش ہے۔"

"سو فیصد وہی ہیں... کڑیاں ملتی جا رہی ہیں۔ تم نے سنا نہیں وہ موتی لال والے کے دوسرے ذرائع کی بات کر رہا تھا۔ وہ یقیناً ان ہی بار فرانسیسیز یو وپوٹوں کا حوالہ کر رہے ہوں گے۔"

"تم تو خیر خونیوں کے ساتھ ادھر تو بے تھے۔ وہاں فون لے کر کیوں بیٹھ گئے؟" میں نے پوچھا۔

"نوری الماریوں یا دراوزوں میں نہیں رکھے ہوتے۔" اس کی ترش لہجے آواز ابھری "ان کا بندوبست کرنے میں وقت لگتا ہے۔ میں ان ہی تیاریوں میں مصروف تھا کہ آپ دروازہ بجتے ہی انتہائی تک سیل سے فون آگیا۔"

"پھر اب کیا ارادہ ہے؟" میں نے سگریٹ کا ایک گہرا کش لے کر سوال کیا۔

"میرا خیال ہے کہ اب موتی لال کو چھیڑنا بے سود ہوگا۔ اس پر تشدد کر کے بھی ہم فیادہ سے زیادہ وہی کچھ اگلوا سکتے تھے جو وریا نے باتوں باتوں میں معلوم کر لیا ہے۔ ابھی اس کو بے خبری میں گھیر کر ان کے ہاتھوں پکڑنا ہوگا۔ اس میں شاید وقت لگے گا.... اس وقت صرف سلطان شاہ کے بارے میں تشویش ہے۔" اول خان نے جواب دیا۔

"ساری پریشانی اسی کے بارے میں ہے۔" وریا نے کہا "خدا کرے کہ وہ صحیح سلامت ہو۔"

"حیرت ہے کہ تم اس کے بارے میں اتنی فکر مند ہو۔" وریا کی فکر مندی پر غزالہ اپنی حیرت پوشیدہ نہ رکھ سکی۔

"تم لوگ پھر الجھنے لگے۔" اسپیکر فون پر اول خان کی نہایتی آواز ابھری "کھوپڑیاں ٹھنڈی رکھو۔ میں ابھی آتا ہوں۔" اسی کے ساتھ لائن بے جان ہو گئی۔ میں نے اسپیکر فون بند کر دیا۔

"میں اس کے بارے میں ہمیشہ فکر مند رہتی ہوں۔" وریا نے غزالہ کے تبصرے کا برا مانے بغیر خیال انگیز لہجے میں کہا "میں اسے بہت اچھی طرح سمجھنے لگی ہوں، اسی لیے اس سے لڑتی اور الجھتی رہتی ہوں۔ وہ عجیب و غریب ٹائپ کا مجنون ہے۔ اسے بھڑکانے اور اشتعال دلانے رہو تو ہر وقت مقابلے پر کمربستہ رہے گا۔ جس دن بھی میں نے اس سے ذرا سی ہمدردی یا نرمی کا برتاؤ کیا، وہ میری گود میں سر رکھ کر کسی بچے کی طرح پھوٹ پھوٹ کر رونے لگا۔"

"یہ تمہاری خوش فہمی ہے۔" غزالہ نے کہا "سلطان شاہ اندر سے اتنا نرم اور بودا نہیں ہے کہ تمہاری ہمدردی کے دو بول بھی نہ سہہ سکے۔ بڑے وقتوں میں تم اس کی جواں مردی کے مظاہرے دیکھ چکی ہو۔"

"میں نے اسے بزدل نہیں کہا۔" وریا نے فوراً ہی اپنی صفائی پیش کرنی ضروری سمجھتے ہوئے کہا "میرا خیال ہے کہ اس کی زندگی میں کوئی تجربہ رہ گئی ہے جس نے اس کے مزاج پر گہرا اثر ڈالا ہے۔"

"یہ تمہارے قیاسات ہیں اس لیے انہیں اپنی کھوپڑی تک محدود رکھو۔" میں نے ان دونوں کی کھینچا تانی میں دخل دیتے ہوئے کہا "میں اس وقت تمہاری زبیت کی نیز دھ کے بارے میں سوچ رہا ہوں۔ ڈان مرسانو نے تمہیں مردوں کا شکار کرنے کے سارے گر سکھائے ہیں لیکن ان سے بچانے رکھنے کے معاملے میں تم کوری ہو۔"

"جب ہی برسوں سے تمہاری دوستی کو بھگت رہی ہوں۔" اس نے طنز سے کہا۔

"وہ اور بات ہے... اس وقت سلطان شاہ کی بات ہو رہی تھی۔"

"میں اسے بھی سیٹنگ نہیں مارتی۔" اس نے میری بات کاٹ کر ترشی سے کہا۔

"ظاہر ہے تم اس سے بیزار نظر آنے کی کوشش کرتی رہتی ہو۔" میں نے جواب دیا۔

"میں نہیں چاہتی کہ وہ کسی نوزائیدہ بچے کی طرح میری گود میں سر رکھ کر رونا شروع کر دے۔"

میں نے ایک ہلکا سا قہقہہ لگایا اور کہا "لیکن اس وقت سلطان شاہ کے بارے میں تمہاری تشویش سے ایسا معلوم ہو رہا ہے جیسے تم کنواری ہو۔ کہلانے کے تصور سے خائف ہو۔"

فوری طور پر وہ بات وریا کے پلے نہیں پڑ سکی مگر کنواری بیوہ کا مفہوم سمجھتے ہی وہ ڈنکا تان کر میری طرف جھپٹی تھی۔ اگر میں تیزی سے غزالہ کی اوٹ میں نہ ہو گیا ہوتا تو وہ ڈنکا میری گردن پر پڑا ہوتا۔ وہ دوانت پیس کر مجھے برا بھلا کہتی رہی لیکن وہ سلسلہ چند لمحوں سے زیادہ جاری نہ رہ سکا۔ فلیٹ کی ڈور بیل کی تیز آواز نے ہم تینوں کو چونکنے پر مجبور کر دیا تھا۔

میں تیزی سے آگے بڑھا اور ڈرائنگ روم سے باہر نکل کر دروازہ کھول دیا۔ میرے سامنے سلطان شاہ کھڑا ہوا تھا۔ اس کے بال بکھرے ہوئے تھے اور چہرے پر کئی جگہ خون آلود خراشیں بھی نظر آ رہی تھیں لیکن اس کے باوجود اس کے ہونٹوں پر عجیب سی سفاکانہ مسکراہٹ جمی ہوئی تھی۔

میں نے بے اختیار اسے کھینچ کر اپنی بانہوں میں سمیٹ لیا۔

"ارے! یہ تو زندہ ہے۔" میرے پیچھے موجود وریا نے اسے دیکھتے ہی تحیر زدہ آواز میں کہا "ہم لوگ بلاوجہ ہی اس کے بارے میں پریشان ہو رہے تھے۔ عجب قسم کے لوگ اتنی آسانی سے کسی مصیبت میں نہیں پڑتے۔"

"ہم تینوں میں سب سے زیادہ پریشانی تم ہی کو تھی۔" غزالہ نے جھینپتی ہوئی آواز میں اسے جواب دیا "اگر ڈیڈی نے تمہیں نہ سنبھالا ہوتا تو شاید تم اس وقت آنسوؤں سے رو رہی ہوتیں۔"

"میرے بارے میں کسی کو اتنا پریشان ہونے کی ضرورت نہیں۔" سلطان شاہ میرے بازوؤں سے الگ ہو کر ڈرائنگ روم کی

طرف بڑھتے ہوئے بولا "میں اتنی آسانی سے مرنے والوں میں سے نہیں ہوں۔ جو لوگ اپنے ہر سانس کے لیے موت کے جبڑوں میں اتر جانے پر تلے رہتے ہوں' ان سے موت بھی خوف کھانے لگتی ہے۔"

"تعجب ہے کہ اس وقت تمہارا لہجہ اونچا نہیں تھا ورنہ آتا شتر کے تعجب زدہ ے کی یاد تازہ ہو جاتی" غزالہ ہنستے ہوئے بولی۔

"اور تو سب ٹھیک ہے لیکن تم نے اپنا کیا حلیہ بنا رکھا ہے؟"

"اس موت کی چند نشانیاں ہیں جو ابھی مجھے چھو کر گزر گئی۔ فون کر کے اول خان کو بلا لو تو زیادہ بہتر رہے گا کیونکہ میں اپنے ساتھ اس کے ایک آدمی کی لاش بھی لایا ہوں" اس نے ایک صوفے میں گر کر کہا۔

"لاش!" کمرے میں ہم تینوں کی تحیر زدہ آوازیں ابھریں پھر دریا بولی "پورے واقعات بتاؤ......"

"اول خان کو بلا لو" اس نے گہری سنجیدگی سے کہا "میں ایک ہی کہانی دوبار سنانے کی زحمت سے بچ جاؤں گا" یہ کہہ کر اس نے اپنی جیب میں ہاتھ ڈالا اور ایک ٹرانسمیٹر نکال کر میز پر ڈال دیا۔

دریا نے فوراً ہی وہ آلہ اٹھا کر اس کا بٹن آن کر دیا۔ اس پر چند ثانیوں کے لیے صرف ریڈیائی شور گونجتا رہا پھر ایک بھاری اور جانی پہچانی آواز سنائی دینے لگی "ماسٹر کالنگ الفا بابلی... دونوں میں سے جو بھی میری آواز سن رہا ہو' میری بات کا جواب دے... میں تم لوگوں کی خاموشی اور گمشدگی سے فکر مند ہوں... اوور!"

بولنے والے کی آواز سے جھنجھلاہٹ اور تشویش مترشح تھی اور وہ موتی لال کے سوا کوئی اور نہیں تھا۔

"اسے بند کر دو۔ وہ بار بار یہی بھونک رہا ہے" سلطان شاہ نے فراغت کا لایا ہوا اسکواش کا گلاس خالی کر کے بولا "یہ اول خان کے آدمیوں کی غداری کا کھلا ثبوت ہے۔ اب ایس ٹی ایف والوں پر بھی آنکھیں بند کر کے اعتبار نہیں کیا جا سکتا۔ میرے ستارے بار بار کہ میں بچ نکلا ورنہ صبح میری لاش کسی ویرانے سے دستیاب ہوتی۔"

"اول خان بھی پہنچنے والا ہے" میں نے اس کے قریب بیٹھ کر کہا "تم اپنی کہانی شروع کرو۔ اسے ہم بریف کر دیں گے۔ ہم لوگ تمہاری طرف سے غافل نہیں تھے۔ ماسٹر کے نام سے الفا بابلی کو پکارنے والا ہماری نظروں میں آ چکا ہے۔ ہم جلدی اسے جہنم واصل کر دیں گے۔"

"لیکن یہ کیسے ممکن ہوا کہ ایس ٹی ایف والے غداری پر اتر آئے ہوں" یہ بات اسے مسلسل ستا رہی تھی۔

"یہ بڑا قصہ تھا۔ اسپیشل ٹاسک فورس کے ذمے داروں کو پہلے ہی اس طرف دھیان دینا چاہیے تھا لیکن وہ البرٹو بلیبا کے خاتمے کے بعد مطمئن ہو کر بیٹھ گئے۔ اس نے اپنے مذموم مقاصد حاصل کرنے کے لیے فورس میں اپنی پسند کے آدمی بھی رکھ لیے تھے۔ حال ہی میں اول خان اس طرف متوجہ ہوا تھا اور تمہیں لے

جانے والے دونوں فورس زیر نگرانی تھے۔ بس یہ خوش قسمتی ہے کہ ہمارا تعاقب کرنے والوں کی موٹر سائیکل کا ٹائر پنکچر ہو گیا اور تمہیں نکل جانے کا کھلا موقع مل گیا" میں نے اسے پوری طرح مطمئن کرنے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔

اس دوران میں غزالہ فرسٹ ایڈ باکس کے علاوہ روئی کا بنڈل اور کوئی مرہم لے آئی تھی اور اس نے سلطان شاہ کے چہرے کی خراشوں کو آہستہ آہستہ صاف کرنا شروع کر دیا تھا۔

"اسی محبت اور دیکھ بھال نے مجھے تم سب کا بے دام غلام بنا دیا ہے" زخموں پر اسپرٹ لگتے ہی چند سسکاریاں لینے کے بعد سلطان شاہ اچانک جذباتی ہو گیا۔ "رفتہ رفتہ میں اپنے رشتے دار اور گاؤں والوں تک کو بھلا بیٹھا ہوں جیسے میرا ان سے کوئی رشتہ ہی نہ ہو۔"

"ہوش میں رہ کر بات کرو۔ دادا تنقل میں تم دراصل اپنی بے وفائی کا اعتراف کر رہے ہو" غزالہ نے اسے خبردار کیا۔

"کہانی... میں تمہاری کہانی کا منتظر ہوں" میں نے مداخلت کر کے یہ بات ختم کر دی۔ فون پر غزالہ نے اجنبی شخص سے موصول ہونے والا پیغام سننے کے بعد سلطان شاہ کو مطلع کیا تو اسے بھی شبہ تھا لیکن وہ محض شبہات کی بنا پر میرے پیغام کو نظر انداز نہ کر سکا۔ کسی امکانی خطرے کے سد باب کے لیے وہ ایس ٹی ایف والوں کے پاس جا پہنچا۔ وہ دونوں سفید کرولا میں گلی میں موجود تھے۔ شاید انہیں پہلے سے اس کے بارے میں آگاہ کر دیا گیا تھا۔ سلطان شاہ اتنی دور ان کے پاس نہ پہنچا تو وہ اس کا پیچھا کرنے لگے۔

ٹھہرنے کی کوشش کرنے پر سلطان شاہ کی پوری بات سننے کے بعد ان دونوں نے اسے اپنے ساتھ لسبیلہ لے جانے کی پیشکش کی۔ سلطان شاہ کو خیال تھا کہ وہ تینوں ہی وہاں سے چل دیے تو غزالہ بالکل اکیلی رہ جائے گی۔ اس نے ایک آدمی کو رکنے کا مشورہ دیا جو یہ کہہ کر مسترد کر دیا گیا کہ وہ رات کے سناٹے میں لسبیلہ سے چند منٹ میں لوٹ آئیں گے۔ اتنی قلیل سی مدت میں غزالہ کے ساتھ کوئی گڑبڑ نہیں ہو سکتی تھی جبکہ لسبیلہ پر کوئی خطرناک صورت حال پیش آئی تو ان کی جماعت ہی خطرے کا بہتر طور پر مقابلہ کر سکے گی۔ سلطان شاہ بحث میں الجھے بغیر پنجر سیٹ پر بیٹھ گیا۔ ایس ٹی ایف کا ایک آدمی پچھلی سیٹ پر بیٹھ گیا۔

شہید ملت روڈ کے ابتدائی چوراہے سے جیل کی طرف مڑتے ہی پیچھے والے نے کسی وزنی چیز سے سلطان شاہ کے سر پر ضرب لگائی۔ یہ اس کے منہ کی بار دی تھی کہ وار اوچھا پڑا۔ وہ عارضی طور پر اندھیروں کی دلدل میں ڈوب گیا لیکن جب چند ثانیوں بعد اس کے حواس بحال ہونے شروع ہوئے تو پچھلا ٹرانسمیٹر پر کسی سے اسی کے بارے میں بات کر رہا تھا۔ سلطان شاہ کے ایس ٹی ایف والوں کا دو ساز شی ہونا سخت صدمے کا باعث بنا لیکن وہ خطرہ بھانپ کر بدستور بے ہوش بنا رہا۔ پھر ٹرانسمیٹر پر سلطان شاہ کے قتل کا حکم صادر کر دیا گیا۔

اسے تو کراچی کے کسی ویرانے میں گولی مار کر پھینک دینے کا ارادہ کیا گیا تھا۔
ان دونوں کے مقابلے میں وہ اکیلا اور پوزیشن کے اعتبار سے بھی کمزور تھا۔ وہ ذرا بھی سیٹ والے پر ہاتھ ڈالتا تو پیچھے والا بہت آسانی سے اسے بے بس کر سکتا تھا۔ وہ خاموشی سے وقت اور موقع کا انتظار کرتا رہا۔ دوران سفر ٹرانسمیٹر پر رکتے وقفے سے بات ہوتی رہی۔ آخر طویل سفر کے بعد کار ایک تاریک ویرانے میں روک دی گئی۔
وہ ایس ٹی ایف کی کار تھی۔ وہ دونوں اس کے اندرونی حصے کو خون آلود ہونے سے بچانا چاہتے تھے اس لیے انہوں نے سلطان شاہ کو گھسیٹ کر جوں ہی کار سے باہر نکالا، وہ کسی بپھرے ہوئے چیتے کی طرح ان سے بھڑ گیا۔
اس نے ان میں سے ایک کی کھوپڑی میں فوراً ہی سوراخ کر دیا۔ دوسرے سے مقابلے میں اس کا ریوالور ہاتھ سے نکل گیا۔ دست بدست لڑائی میں اس کا حریف بھی نہتا ہو چکا تھا۔ بے تحاشا مار کھانے کے بعد وہ بوکھلا کر اندھیرے میں ایک طرف بھاگ نکلا۔ سلطان شاہ نے اس کے تعاقب کی کوئی کوشش نہیں کی۔
ٹرانسمیٹر بدستور پچھلی سیٹ پر پڑا ہوا تھا۔ سلطان شاہ نے مرنے والے کی لاش کار کی ڈکی میں ڈالی اور وہاں سے بھاگ نکلا۔ واپسی میں اس نے نا گن چورنگی سے براہ راست گلشن اقبال کا راستہ اختیار کیا تھا تاکہ جلد از جلد فلیٹ تک پہنچنے میں کامیاب ہو سکے۔
اس کی کہانی مکمل ہونے سے پہلے ہی اول خان بھی وہاں پہنچا اور سلطان شاہ کی مزاج پرسی کے بعد اس کی کہانی سننے میں مگن ہو چکا تھا۔ سلطان شاہ کے خاموش ہونے پر میں نے اول خان کو اس خون آشام واردات کے ابتدائی واقعات سے آگاہ کیا تو اس کے چہرے پر تشویش پھیلتی چلی گئی۔
"یہ ایک سوچی سمجھی سازش تھی" وہ کہنے لگا "استنبول فورس کو معلوم تھا کہ میں تمہارے ساتھ کسی اہم آپریشن میں الجھا ہوا ہوں۔ جب ان دونوں کو فلیٹ کی حفاظت کے لیے روانہ کیا گیا تو انہی میں سے ایک نے موتی لال کو تبدیلی سے آگاہ کر دیا ہوگا۔ موتی لال نے فوراً ہی سلطان شاہ کے قتل کا منصوبہ بنایا۔ اچھا ہوا کہ ان میں سے ایک سلطان شاہ کے ہاتھوں مارا گیا مگر برا ہوا کہ دوسرا فرار ہونے میں کامیاب ہو گیا۔"
"اسے فرار ہونا ہی تھا کیونکہ آج ہر مونزی میں سے بس ایک کے مارے جانے کی رات ہے" ویرا نے سنجیدگی سے کہا۔
"کیا مطلب؟" اول خان چونک کر اسے گھورنے لگا "تم کیا کہنا چاہتی ہو؟"
"جانگ ناز مارا گیا، لی رانگ اسپتال میں ہے، اسی طرح تمہارا ایک فرد گرفتار کے نا ہے، اور دوسرا مفرور ہے۔ حساب برابر سمجھو" سلطان شاہ کے واپس آجانے پر ویرا ایک بار پھر بے فکری کے مظاہرے پر اتر آئی تھی۔
"تم غلط کہہ رہی ہو" اول خان نے اس کے مذاق کا برا ماننے کے بجائے پھیکی مسکراہٹ کے ساتھ کہا "اسپتال سے اطلاع ملی ہے کہ زخمی ہونے والا لی رانگ پوسٹ مارٹم کی تیاری کے دوران ہی لی رانگ نے ایک لمبے نشتر سے اپنی کلائی کی رگیں کاٹ کر خودکشی کر لی۔ زخم اتنا گہرا تھا کہ ڈاکٹر اپنی سرتوڑ کوششوں کے باوجود خون کا بہاؤ نہ روک سکے۔ وہ بہت سکون سے مرا ہے اور بار بار ایک ہی بات کہہ رہا تھا کہ ایک مقدس ذاتی مشن کی بے حرمتی کرنے والے کو اس زمین پر زندہ رہنے کا کوئی حق نہیں ہے۔ لی کی دکھائی ہوئی مفرور آنی نے اس کا دماغ الٹ دیا تھا۔"
"خس کم جہاں پاک" ویرا بڑبڑائی "اب شاید تمہارا مفرور بھی ہاتھ آجائے۔"
"وہ زیادہ دیر تک روپوش نہیں رہ سکتا" اول خان نے اعتماد سے کہا "مسلسل نگرانی کی وجہ سے ان کے تمام ٹھکانے ہماری نظروں میں ہیں۔ یہ ان کی خوش قسمتی تھی کہ انہوں نے بھی موتی لال سے ملنے کی کوشش نہیں کی۔"
"ان دونوں پر شبہ کرنے کی کیا وجوہ تھیں؟" میں نے پوچھا۔
"البرٹو پالیسیا کے دور میں جہاں پانچ افراد بھرتی کیے گئے تھے وہاں ان سب کی نگرانی ہو رہی تھی۔ سلطان شاہ کو لے جانے والوں میں سے ایک نے دو سال تک ایک غیر ملکی فرم میں اسٹاف ڈرائیور کے طور پر کام کیا تھا۔ دوسرا کئی برس تک ایک ایسے غیر ملکی تاجر کا ذاتی ملازم رہا تھا جو اکثر و بیشتر بھارت جاتا رہتا ہے۔"
"جب اسے بی سی کے نام نگار جیب ہنٹ کا تو ذکر نہیں ہے؟" ویرا نے استفسار کیا۔
"اپنی شہرت کی وجہ سے اے بی سی والے مفت میں بدنام ہیں" اول خان نے ہنس کر کہا "غیر ملکی نمائندوں میں ان سے بھی زیادہ شاطر لوگ موجود ہیں جو صرف نوٹ کے لیے دو چند روانہ شناخت رکھتے ہیں اور اپنے پُرتعیش طرز زندگی کے بھاری اخراجات نامعلوم ذرائع سے پورے کرتے ہیں۔"
"بعض اوقات تم بلاوجہ بال کی کھال نکالنے بیٹھ جاتی ہو۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔
"کھال کے بال ہوتے ہیں، بال کی کھال نہیں ہوتی۔" ویرا نے سنجیدگی سے میری تصحیح کی۔
"محاورے اسی طرح ہوتے ہیں" میں نے جھلا کر کہا "تم اس بات کی جستجو میں لگ جاتی ہو جس کا سرے سے کوئی وجود ہی نہیں ہوتا۔"
"اچھا!" اس نے معصومیت سے کہا "مجھے معلوم نہیں تھا۔"
پھر اس کے منہ سے ایک بے ساختہ قہقہہ ابل پڑا۔ سلطان شاہ اسے یوں حیرت سے دیکھنے لگا جیسے اسے نزلہ یا بخار ہو رہا ہو۔
سلطان شاہ کے لوٹ آنے کے بعد بھاگ دوڑ کا تسلسل عارضی طور پر ٹوٹ چکا تھا۔ موتی لال کی فوری سرکوبی ممکن نہیں

تھی۔ اس کے لیے مناسب وقت کا انتظار کرنا تھا۔ صبح ہونے ہی والی تھی اس لیے اوّل خان روانگی کے ارادے سے اٹھ کھڑا ہوا۔ وہ اپنی گاڑی چھوڑ کر سفید کرولا میں جانا چاہتا تھا تاکہ مرنے والے کی لاش فوری طور پر اسپتال پہنچائی جاسکے۔ میں سلطان شاہ کے ساتھ نیچے آیا۔ گلی دور دور تک ویران پڑی ہوئی تھی۔ قریب ہی آوارہ کتوں کی ایک ٹولی کوڑے کے ڈھیر پر آرام کر رہی تھی۔ اوّل خان نے کرولا کی ڈگی کھولی تو اندر پڑے ہوئے شخص کی کھلی ہوئی بے نور آنکھوں کے سوا اس کے چہرے پر موت کی کوئی علامت نہیں تھی۔ اس کی پیشانی میں پیوست ہونے والی گولی نے بس ایک چھوٹا سا سیاہی مائل سرخ گول نشان چھوڑا تھا۔

"یہ عارف ہے" اوّل خان سرد لہجے میں بولا "اس کا مطلب ہے کہ سرور فرار ہو گیا... خیر، وہ کہاں جائے گا۔ دوپہر ہونے سے پہلے ہی وہ پکڑا جائے گا۔"

اوّل خان کو رخصت کر کے ہم دونوں اوپر آئے تو جہانگیر ڈرائنگ روم میں صوفے پر کسی بت کی طرح بیٹھا ہوا تھا۔ اس کی سرخ اور متورم آنکھوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس نے پھر زیادہ پی لی تھی۔

اسے دیکھتے ہی مجھے دھیان آیا کہ اپنی الجھنوں میں پڑ کر ہم اسے بالکل ہی فراموش کر بیٹھے تھے۔ اوّل خان کا پہلا فون آنے کے بعد وہ اسکاچ کی بوتل لے کر لنگڑاتا ہوا ایک خواب گاہ میں جا گھسا تھا۔ بعد میں ربا بھی اسی طرف چلی گئی تھی لیکن جب اوّل خان نے سلطان شاہ کے اغوا کے بارے میں سوفی لال پر اپنی شبے کا اظہار کرنے کے لیے دوسرا فون کیا تو ربا غیر محسوس طریقے پر خوابگاہ سے باہر آکر ہمارے ساتھ باتوں میں شامل ہو گئی لیکن جہانگیر شروع ہی سے اس طرح کمرے میں گھسا رہا کہ کسی کو اس کی موجودگی کا احساس تک نہ رہا۔

"کبانی جی کیا فرما رہے ہیں؟" میں نے جہانگیر کے سپاٹ چہرے کا جائزہ لے کر ربا سے پوچھا۔

"ان کی کھوپڑی پر برف کی ٹکور کرنی پڑے گی۔ معلوم ہوتا ہے کہ بسیار نوشی سے عقل ٹخنوں سے بھی نیچے جا چکی ہے" ربا اسے دیکھ کر لطف اندوز ہو رہی تھی "اس وقت میں اس سے زبردست تفریح لے سکتی ہوں لیکن ڈر یہ ہے کہ اس نے بولنا شروع کر دیا تو نوبت قل غپاڑے تک پہنچ سکتی ہے۔"

"اللہ کے نام پہ" اچانک جہانگیر نے لڑکھڑائی ہوئی آواز میں دھیمی سی ہانک لگائی "لنگڑا محتاج ہوں۔ میرے بچوں کو کھانے کو دعائیں دوں گا..." ہانک لگانے کے ساتھ ہی اس نے اپنا داہنا ہاتھ بھی آگے پھیلا دیا تھا۔

"اب کس کے بچوں کو کھانے کا ارادہ ہے؟" میں نے جھنجھلا کر اس کا ہاتھ نیچے گرا دیا۔

وہ ہونٹوں ہی ہونٹوں میں کچھ بدبدا کر رہ گیا۔ ربا نے جلدی سے مجھے پیچھے کھینچ لیا "اس وقت اسے نہ چھیڑو۔ اس کے ذہن پر ابھی تک وحشت اور مایوسی کا غلبہ ہے اور یہ اپنے آپ کو معذور سمجھ رہا ہے..."

"کچھ نہیں، ایک جگ پانی سر پر ڈالوں گا تو سارے کا سارا نشہ ہرن ہو جائے گا۔ معذور سمجھ رہا ہے تو بھیک کیوں مانگ رہا ہے؟ اور وہ بھی ایسے بے ہودہ انداز میں... لاحول ولا قوة" مجھے جہانگیر پر واقعی غصہ آنے لگا۔

"نہایت نازک اور ذکی رانگ نے اس کی برین واشنگ کی ہوئی ہے" ربا کہنے لگی "ان کی نیند میں اسے ہر وقت اپنا مجبور کا مستقبل نظر آتا رہا ہوگا۔ چلنے سے معذور شخص یہاں بھیک ہی مانگ سکتے ہیں۔ انہیں معاشرہ قبول نہیں کرتا۔ کور دماغ لوگوں کو کرسیوں پر سجا کر دوسروں کی قسمت کا مالک بنا دیا جاتا ہے لنگڑوں کو میز کرسی کا کام دینے کے بجائے ان سے بھاگ دوڑ کی امید کی جاتی ہے۔ نشے کی حالت میں اس کے وہ لاشعوری خوف سامنے آرہے ہیں۔ بھکاری کے روپ میں بھی وہ وہی کچھ کہہ رہا ہے جو زندگی بھر سنتا رہا ہے۔ تم غور سے سنو تو اکثر بھکاری لفاظی کے شوق میں دعاؤں کو ہولناک بددعاؤں میں بدل دیتے ہیں۔ میں تو ایسی باتیں سن کر دل ہی دل میں ہنستی رہتی ہوں۔ اب یہی دیکھو کہ خیرات کے پیسوں سے کھانا کھانے کی تمنا کے بجائے بچوں کو کھا جانے کی آرزو۔ جہانگیر کے الفاظ میں کیسی دہشت ناک لگ رہی تھی کہ بہت سے فقیر بھی کہتے ہیں۔"

سلطان شاہ بھی ہنسنے لگا "اللہ کے نام پہ کچھ دے دے کے الفاظ میں بارہا سن چکا ہوں۔ مزے کی بات یہ ہے کہ لوگ سوچے سمجھے بغیر ان بے تکے مطالبات کو سنتے ہیں اور کچھ دینے کے بجائے عقیدت و احترام کے ساتھ مانگنے والے کو کچھ رقم دے کر آگے بڑھ جاتے ہیں۔ ربا اس وقت ٹھیک کہہ رہی ہے۔"

جہانگیر کچھ دیر تک سر جھٹکتا رہا۔ شاید وہ کچھ کہنا چاہ رہا تھا لیکن اس کی زبان اس کے ارادوں کا ساتھ دینے سے قاصر تھی۔ اس کے سر کی جنبشیں بند ہو گئیں اور اس نے وہیں بیٹھے بیٹھے اونگھنا شروع کر دیا۔

اس وقت جہانگیر نشے سے بہک رہا تھا جب کہ بقیہ افراد بھی ذہنی اور جسمانی تھکان کا شکار تھے۔ میں نے فوراً ہی محفل برخاست کرنے کی ہدایت جاری کر دی لیکن سلطان شاہ اڑ گیا "ہم نے رات کا کھانا کھائے بغیر سارا وقت محنت و مشقت میں گزارا ہے اگر میں اس وقت شکم پُری کیے بغیر سویا تو پھر کبھی نہ اٹھ سکوں گا۔"

دونوں عورتوں نے اس کی تائید کی اور ان ہی کو کچن کا رخ کرنا پڑا۔

جہانگیر میرے برابر میں بیٹھا اونگھ رہا تھا۔ سلطان شاہ دوسرے صوفے پر دراز ہو گیا۔

سلطان شاہ کا لایا ہوا ٹرانسمیٹر کسی نے وہاں آن کر دیا تھا لیکن اس پر کافی دیر سے کوئی پیغام نہیں آیا تھا۔ میرا اندازہ تھا کہ اپنے آدمیوں کی مسلسل خاموشی اور روپوشی کی فسوں خیز داستان

ب سے محرومی کے بعد شاید موتی لال جھنا کر سونے پر مجبور ہو گیا تھا۔

"ابھی تک میں نے بہت کم سوالات کیے ہیں۔" کچھ دیر تک سکون سے لیٹے رہنے کے بعد سلطان شاہ نے کہا "تم رنگ جو کچھ جانتے ہو خاموشی سے سنتا رہا ہوں۔ اب مجھے بتاؤ کہ جہانگیر کے گھر کیا واقعات پیش آئے اور یہ موتی لال کا کیا چکر ہے؟ میں کافی غور کرنے کے بعد بھی کڑیاں یکجا کرنے سے قاصر ہوں۔"

میں نے جہانگیر کے گھر رونما ہونے والے واقعات سے گفتگو کی ابتدا کی اور پوری تفصیلات دہرانے کے بعد اس کے اغوا کے بارے میں ازل خان کے ابتدائی انکشاف سے لے کر اس کی رہائی تک کے واقعات بھی بیان کر ڈالے۔

موتی لال اور دریا کی فون پر ہونے والی گفتگو پر وہ اپنی حیرت کا اظہار کیے بغیر نہ رہ سکا "مجھے دریا کی ذات میں کوئی غیر معمولی کشش نظر آتی ہے نہ اس کی آواز میں جھرنوں کا سا کوئی لاہوتی ترنم ہے لیکن پھر بھی وہ جس مرد سے بات کرتی ہے وہ اس سے مسحور ہو کر رہ جاتا ہے۔"

"برخوردار!" میں نے مسکرا کر کہا "لیلیٰ کو مجنوں کی نظر سے دیکھے بغیر بات نہیں بنتی۔ دوسروں کے لیے اس کی رنگت سبز تھی بلکہ کالی تھی لیکن مجنوں اسی رنگ روپ پر فدا تھا۔ یہ دریا کا نہیں تمہاری نظروں اور کانوں کا قصور ہے۔"

"کیا تمہیں اس بات پر حیرت نہیں ہوئی کہ موتی لال بذات خود ایک تجربے کار شکاری ملازم ہوگا؟ اتنی آسانی سے ایک اجنبی لڑکی کی رسیلی آواز کے چکر میں آگیا اور دریا اس سے ہر بات اگلوانے میں کامیاب ہو گئی۔"

"کاش تم نے وہ گفتگو اپنے کانوں سے سنی ہوتی۔ آواز کے جادو کے علاوہ دریا نے ذہانت سے بھی کام لیا تھا۔ موتی لال کے فرشتوں کو بھی اندازہ نہیں ہو سکا ہوگا کہ دریا اس سے کب کیا معلوم کرنا چاہ رہی تھی۔ میں نے دنیا بھر میں دریا سے بھی حسین لڑکیاں دیکھی ہیں لیکن حسن اور ذہانت کے امتزاج میں آج تک اس کا ثانی نہیں دیکھا۔ خوبصورت لڑکیاں ویسے بھی خوشامدی مردوں سے اپنی تعریفیں سن سن کر کند ذہن اور خود پرست ہو جاتی ہیں۔ تم چاہو تو میں اب بھی دریا کو آمادہ کر سکتا ہوں۔ وہ میری بات نہیں ٹال سکے گی۔" میں نے معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔

"خدا کے لیے!" اس نے میرے سامنے دونوں ہاتھ جوڑ دیے۔ "تم تو ایسی باتیں نہ کیا کرو۔ رفتہ رفتہ میں خود بھی اس کی بہت سی خوبیوں کا معترف ہو چلا ہوں لیکن تم جانتے ہو کہ وہ پارسائی کے لفظ سے نا آشنا ہے۔ یہ مغرب میں ہوتا ہے کہ شادی سے پہلے لڑکے لڑکیاں آزادی کے ساتھ اپنے پچھلے تجربات پر باتیں کرتے ہیں۔ اب یہی گھرانوں کی لڑکیاں شادی کے بغیر ماں بن جانے پر کوئی ندامت محسوس نہیں کرتیں اور انہیں کبھی نہ کبھی ہم پلہ شوہر بھی مل جاتے ہیں لیکن میں آنکھوں دیکھے مکھی نہیں نگل سکتا۔ مجھ سے ایسی باتیں نہ کیا کرو۔"

"تمہاری مرضی!" میں نے بے پروائی سے اپنے شانے اچکا کر کہا "میں تو تمہاری بھلائی کی بات سوچ رہا تھا۔" بات وہیں رہ گئی کیونکہ اچانک ہی فون کی گھنٹی بج اٹھی تھی۔

میرے ذہن میں پہلا خیال یہی آیا کہ وہ کال صرف ازل خان کی ہو سکتی ہے۔ اس وقت تک جہانگیر نے نشے کی جھونک میں باقاعدہ اونگھنا شروع کر دیا تھا اس لیے میں نے اسپیکر فون آن کرنے کے بجائے پھرتی سے ریسیور اٹھا لیا۔

دوسری طرف سے آنے والی ہیلو کی آواز سنتے ہی میں نے اسے پہچان لیا۔ وہ موتی لال کی آواز تھی۔

"کیا بات ہے؟ تمہیں کس سے بات کرنی ہے؟" میں نے بے زاری کا مظاہرہ کرتے ہوئے پوچھا۔

"سلطان شاہ سے بات کراؤ۔" موتی لال کی آواز میں تحکم پیدا ہو گیا۔

"تم کون بول رہے ہو؟" میں نے چیخ کر سوال کیا جیسے میں جلد از جلد فون بند کرنا چاہتا ہوں۔

"میں اس کا ایک دوست ہوں۔ اس سے میری بات کراؤ۔" اس نے اصرار کیا۔

"یہ وقت ہے فون کرنے کا؟ اپنا تعارف نہیں کراؤ گے تو میں فون بند کر دوں گا۔"

"اداکاری مت کرو۔ تم نے پہلی گھنٹی پر فون اٹھایا ہے۔ اس کا مطلب ہے کہ تم جاگ رہے تھے۔ میرا اندازہ ہے کہ تم تنہا نہیں ہو سکتے ہو۔ میں صرف اتنا معلوم کرنا چاہتا ہوں کہ سلطان شاہ کہاں ہے۔"

میرا دل چاہا کہ میں بھی اس کا نام لے کر اسے حیران کر دوں لیکن میرا وہ انکشاف قرین مصلحت نہ ہوتا "اگر تم وہی ہو جس نے میرے نام سے فون پر پیغام دے کر سلطان شاہ پر جال ڈالا تھا تو تمہیں یہ سن کر مایوسی ہوگی کہ سلطان شاہ نے تمہارے آدمیوں کو بھاگ نکلنے پر مجبور کر دیا اور اس وقت وہ گدھے گھوڑے بیچ کر سو رہا ہے۔"

"میرا شبہ درست ہی نکلا" دوسری طرف سے الفاظ چبا چبا کے کہا گیا "یہ یاد رکھنا کہ تم دونوں زیادہ دیر تک میرے انتقام سے نہیں بچ سکو گے۔ تمہارا وقت پورا ہو چکا ہے۔ یہ میرا اٹل فیصلہ ہے۔"

"کس بات کا انتقام؟ کیا ہم میں سے کسی نے تمہاری لڑکی اٹھالی ہے؟" میں نے استہزائیہ لہجے میں پوچھا۔ مگر دوسری طرف سے ایک گندی سی گالی کے ساتھ فون کا سلسلہ منقطع کر دیا گیا۔

فون کی گھنٹی کی آواز سن کر خوالہ دروازے پر آکھڑی ہوئی تھی اور استفسار طلب نگاہوں سے میری طرف دیکھ رہی تھی۔ "کیا موتی لال کا فون تھا؟" میری گفتگو سے اندازہ لگا لینے کے باوجود اس نے سوال کرنا ضروری سمجھا۔

"ہاں، موتی لال نہیں بلکہ ردوزی کا بیوا نے فرینڈ کھیب۔۔۔ اپنے ترسیلوں کی مسلسل ناکامیوں سے زچ آکر اس نے یہاں فون کیا تھا تاکہ اپنی کارروائی کے انجام سے باخبر ہوسکے۔ اب وہ۔۔۔" میری بات ادھوری رہ گئی کیونکہ غزالہ نے چڑچڑے لہجے میں بولنا شروع کر دیا تھا۔

"میری سمجھ میں نہیں آرہا کہ اسے کس مصلحت کی خاطر ڈھیل دی جارہی ہے۔ وہ سامنے آگیا ہے تو پہلی فرصت میں اسے گردن سے دبوچ کر کیفر کردار تک پہنچا دینا چاہیے۔ سنپولے کو پال پوس کر سانپ بنانا عقل مندی کے زمرے میں نہیں آتا۔ اگلی بار وہ زیادہ چالاکی سے حملہ آور ہوگا۔"

وہ میرے جواب کا انتظار کیے بغیر کچن کی طرف واپس چلی گئی۔ ادھر سے آملیٹ و قیمہ تیار ہونے کی اشتہا انگیز خوشبوئیں فضا میں پھیل کر بھوک چمکا رہی تھیں۔

"غزالہ چلی گئی لیکن اس کا سوال بہت اہم ہے" چند ثانیوں کے توقف کے بعد سلطان شاہ نے مجھے ٹوکا "میں بھی موتی لال کو ڈھیل دینے کی حکمت عملی کے اسباب سمجھنے سے قاصر ہوں۔"

"یہاں ہماری لابی باقاعدہ منصوبہ بندی کے تحت سرگرم عمل ہے۔ ایک فرد کو ہٹا دینے سے ان کی سرگرمیوں پر کوئی خاص اثر نہیں پڑے گا" میں نے اسے سمجھاتے ہوئے کہا "پچھلے چند برسوں پر نظر ڈالو تو کرنل بیش، کاشی ناتھ سرکار، مان سنگھ اور رتی صاحب، ہم نے بہت سے تخریب کاروں کی سرکوبی کی ہے لیکن اس لابی کی سرگرمیاں آج بھی پورے زور و شور سے جاری ہیں۔ افراد کے بجائے ان کی تنظیم کی بیخ کنی کرنی ہوگی۔ میرا خیال ہے کہ اس بار ازل خان، موتی لال کے سہارے دوسرے افراد تک بھی پہنچنا چاہتا ہے۔"

"ٹھیک کہتے ہیں مگر مجھے امید نہیں کہ ازل خان کی حکمت عملی کامیاب ہوسکے گی۔ اب تک کے تجربات سے پتا چلتا ہے کہ ایسے معاملات میں صرف ایک آدمی پورے مشن کو چلاتا ہے۔ وہی منصوبہ ساز اور مشن کا سربراہ ہوتا ہے۔ اپنے مقاصد کے حصول کے لیے وہ کرائے کے مقامیوں پر انحصار کرتا ہے۔ جب وہ مارا جاتا ہے تو وقتی طور پر مقامیوں کا گروہ بھی منتشر ہوجاتا ہے۔ قلیل سی مدت کے بعد اس مشن کے نام پر نیا چہرہ سامنے آتا ہے تو وہ اپنے پیش رو کی چھوڑی ہوئی معلومات کے سہارے ایک مرتبہ پھر چند پرانے مقامیوں کو یکجا کرکے نئی مہم چلا لیتا ہے۔ انفرادی جرائم کے مقابلے میں سیاسی سطح پر کی گئی سازشوں میں ایک تسلسل ہوتا ہے جسے آسانی سے ختم نہیں کیا جاسکتا۔ میری تو یہی رائے ہے کہ جو بھی سامنے آجائے، کسی توقف کے بغیر اس کا سر کچل دینا چاہیے۔ بعد کی باتیں بعد میں بھی سنبھالی جاسکتی ہیں۔"

"تم عقل مندی کی باتیں کر رہے ہو" میں نے تعریفی لہجے میں کہا "لیکن موتی لال پر اتنی آسانی سے ہاتھ نہیں ڈالا جاسکتا۔ اس کے لیے بھی ہمیں مناسب موقع کا انتظار کرنا ہوگا۔"

ہم دونوں باتوں میں لگے رہے۔ اسی اثنا میں دونوں خواتین ناشتے کی ٹرالی ڈرائنگ روم میں لے آئیں۔ ابلے ہوئے انڈے، بھاپ اڑاتے ہوئے آملیٹ، مکھن، ڈبل روٹی اور قیمے کے پراٹھے کے ساتھ چائے بنائی گئی تھی۔

"اس وقت کھانے کے نام پر قیمت میں کیا کچھ ہے ہے" رضیہ نے ایک کرسی سنبھالتے ہوئے اعلان کیا "اب گیانی ہمارا [illegible] بھی ہوش میں لے آؤ۔ اس کے پیٹ میں کچھ چارا جائے گا تو اس کا نشہ بھی کم ہوگا ورنہ یہ دن چڑھے تک یونہی ٹن پڑا رہے گا۔"

سلطان شاہ ایک سالم انڈا اپنے منہ میں ڈال کر چائے کا کپ اٹھانے میں مصروف ہوگیا اور ہم تینوں اشتہا انگیز ناشتے سے انصاف کرنے میں مصروف ہوگئے۔

وہ ایک طویل اور تھکا دینے والی رات ثابت ہوئی تھی۔ اچھی بات یہ تھی کہ اس رات کے جملہ مسائل رات بھر میں نمٹ گئے تھے۔ جہانگیر کو نہ صرف آزادی مل گئی تھی بلکہ اس کے کولہے کی ہڈی کا اترا ہوا جوڑ بھی ٹھیک ہو چکا تھا۔ میں نے کیا رانگ سے آزادی اور مکاؤ واپسی کا وعدہ کرکے اپنے لیے جو خطرہ پیدا کر لیا تھا، کیا رانگ نے خودکشی کرکے اس کا بھی ازالہ کر دیا تھا۔ وہ زندہ رہتا اور مکاؤ واپس جا کر ڈان کوانگ فو کو میرے آلۂ کار ہونے کا افسانہ سناتا تو کوانگ فو اس امر کی تائید کے لیے مجھ سے رجوع کرتا۔ جمی لاجنڈ کی تردید کے بعد کوانگ فو زیادہ جارحانہ تیوروں کے ساتھ میرے خلاف کوئی نیا محاذ کھول سکتا تھا۔ اس رات کا تیسرا سنگین مسئلہ سلطان شاہ کے اغوا کا تھا۔ یہ غنیمت ہے کہ وہ ہم لوگوں کی کسی بڑی مہم جوئی کے بغیر خود بخود واپس آنے میں کامیاب ہوگیا تھا اور ہمارے دشمنوں پر فوری طور پر کوئی دباؤ نہیں تھا۔

ناشتے کے فوراً بعد ہی تمام کھڑکیوں کے پردے کھینچ کر سونے کی تیاریاں شروع کر دی گئیں۔ جہانگیر کے نہ جانے کی وجہ سے بندوبست میں رد و بدل کرنا پڑا۔ ایک خواب گاہ غزالہ اور دوسری رضیہ کے سپرد کر دی گئی۔ دوسرے کمرے کی آرام دہ مسہری اس رات دونوں مظلومین یعنی سلطان شاہ اور جہانگیر کو سونپ دی گئی۔ میں ڈرائنگ روم کے ایک صوفے پر دراز ہوگیا۔

روشنیاں گل ہوتے ہی میری آنکھوں میں نیند کا خمار چھانے لگا اور میں تیزی کے ساتھ ارد گرد کے ماحول سے بے خبر ہوتا چلا گیا۔ نیند کی آغوش میں جانے سے قبل آخری لمحات میں میرے ذہن میں موہوم سا ایک خیال ابھرا کہ ایس بی ایف کے عارف اور سعید کی غداری کے بعد فلیٹ کی حفاظت کے لیے باہر کوئی بھی شخص موجود نہیں تھا اور میں بھی اس بارے میں ازل خان کو یاد دہانی کرانا بھول گیا تھا۔

میری آنکھ اس احساس کے ساتھ کھلی جیسے کوئی میرے سر پر ہتھوڑے برسا رہا ہو۔ اس وقت میرا دل کنپٹیوں میں دھڑک رہا تھا۔ میں صوفے پر بے حس و حرکت پڑا رہا مگر پھر مجھے اندازہ ہوا

فون کی گھنٹی بج رہی تھی۔ سونے سے قبل ہی اس کی گھنٹی کی آواز بہت دھیمی کردی گئی تھی لیکن اس مدھم آواز نے بھی مجھے گہری نیند سے بیدار کردیا تھا۔ گھنٹی نہ جانے کتنی دیر سے بجے جارہی تھی۔ میں کسلمندانہ انداز میں اپنی جگہ پڑا رہا۔

کھڑکیوں پر پڑے ہوئے دبیز پردوں کی وجہ سے ڈرائنگ روم میں اندھیرا تھا لیکن پردوں کی جھریوں سے باہر پھیلی ہوئی روشنی کی کرنیں فرشی قالین پر لمبے لمبے اور باریک مستطیل بنارہی تھیں۔

گھنٹی رکنے رکنے سے پہلے ہی میں نے بیزاری سے ریسیور اٹھالیا۔

ریسیور اٹھاتے ہی میں نے تقریباً دہاڑ کر ہیلو کہا تھا۔ جواب میں دوسری طرف سے ایک مردانہ آواز نے امریکی لب و لہجے میں اپنا تعارف کرایا "میں جم کلارک بول رہا ہوں اور مس ویرالا ئیڈ سے بات کرنا چاہتا ہوں۔"

"مس ویرالائیڈ یہاں نہیں رہتیں۔" میں نے سنبھل کر انگریزی میں کہا۔ ہیلر آرنیٹ اور ہیری گیلیچر کے واقعات فوراً ہی میرے ذہن میں تازہ ہوگئے تھے۔ شاید امریکی قونصل خانے والے ایک بار پھر ویرا کی تلاش میں سرگرداں ہوگئے تھے۔ پچھلی بار کے تلخ تجربات کی بنا پر ان کے معاندانہ عزائم کا اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا۔

"ہوسکتا ہے کہ تم درست کہہ رہے ہو" دوسری طرف سے نہایت تحمل اور بردباری سے کہا گیا "اگر میں غلطی پر نہیں ہوں تو یہ مکان مسٹر زیدی کا ہے اور مس ویرالائیڈ اکثر یہاں آتی رہتی ہے۔"

"مجھے افسوس ہے کہ تمہارا یہ اندازہ بھی درست نہیں ہے۔ یہ مکان زیدی کی ملکیت نہیں ہے البتہ زیدی اور ویرا کبھی کبھار یہاں آتے رہتے ہیں۔ چند روز کے لیے قیام بھی کرتے ہیں پھر اپنے آشیانوں کی طرف لوٹ جاتے ہیں۔"

"کیا میں تمہارا نام جاننے کی سعادت حاصل کرسکتا ہوں؟" شائستگی سے کہا گیا۔

وہ بہت زیادہ باخبر معلوم ہوتا تھا اس لیے میں نے جھوٹ بولنے کے بجائے اسے حیران کرنے کے ارادے سے کہا "میرا نام زیدی ہی ہے۔ اتفاق کی بات ہے کہ آج میں اس گھر میں مہمان ہوں۔"

"اوہ! میں کتنا بڑا احمق ہوں" وہ میرے انکشاف پر لمحہ بھر کے لیے جھنجلا گیا مگر فوری طور پر سنبھالا لے کر بولا "یہ میری غلطی ہے کہ تمہیں تعارف کا موقع دیے بغیر مطلب کی بات پر آگیا۔ مجھے معلوم ہے کہ مس لائیڈ سے تمہاری گہری دوستی ہے۔ کیا یہ ممکن ہے کہ میں فوری طور پر اس سے مل سکوں؟"

"اس کا انحصار ویرا کی مرضی پر ہے۔ میری اس سے ملاقات ہوئی تو میں تمہارا پیغام اس تک پہنچادوں گا۔ مجھے حیرت ہے کہ تمہیں یہاں کا فون نمبر کس نے دیا۔ یہ میری مستقل قیام گاہ نہیں ہے۔"

"مس ویرالائیڈ ایک اہم امریکی شہری ہے۔ یہاں کا امریکی قونصل خانہ اس کے بارے میں باخبر رہنے کی کوشش کرتا ہے۔ میں نے قونصل خانے کے ایک شناسا سے یہ نمبر حاصل کیا تھا لیکن افسوس۔۔۔"

"تو کیا تم قونصل خانے سے کوئی تعلق نہیں رکھتے؟" میں نے اس کی بات کاٹ کر پوچھا۔

"بدقسمتی سے ایسا نہیں ہے۔ میں پچھلی رات ہی نیویارک سے لندن ہوتا ہوا یہاں پہنچا ہوں اور مس ویرالائیڈ سے ملاقات کے بعد واپس لوٹ جانے کا ارادہ رکھتا ہوں" وہ اپنی گفتگو سے ایک مہذب آدمی معلوم ہورہا تھا۔

"مناسب سمجھو تو اپنا کوئی فون نمبر بتادو۔ ویرا چاہے گی تو تم سے رابطہ کرلے گی۔"

"مجھے معلوم ہے کہ وہ بہت سے لوگوں سے برگشتہ ہے۔ وہ نہ بھی چاہے تو تم اسے آمادہ کرنا کہ وہ مجھ سے بات ضرور کرلے۔ ہمارے مشترکہ مفادات کے لیے ایک ملاقات بہت ضروری ہے۔" اس نے میری خوشامد کرتے ہوئے کہا اور پھر اپنا فون نمبر لکھوادیا جو کلفٹن باڑ بیچ کے علاقے کا تھا۔

"میں اسے جلد از جلد تمہاری خواہش سے مطلع کرنے کی کوشش کروں گا۔"

"ہوسکتا ہے کہ وہ میرا نام سن کر بھڑک جائے۔ اسے بتادینا کہ میری آمد کا مقصد مخالفت نہیں، مصالحت ہے۔ میری ذات سے اسے کوئی نقصان نہیں پہنچے گا۔ بڑوں نے اسے پوری آزادی دینے کا فیصلہ کرلیا ہے۔"

"کن بڑوں کی بات کررہے ہو؟ ویرا ایک بڑے کے سوا کسی کو بھی نہیں مانتی۔"

"ہم لوگ ایک جمہوری معاشرے میں کام کرتے ہیں اور امریکی روایات کا احترام کرنے پر مجبور ہیں۔ تم جس بڑے کی بات کررہے ہو وہ خود بھی ہر معاملے پر اپنے مشیروں سے مشورہ ضرور طلب کرتا ہے۔ یہ دیگر بات ہے کہ اس کے مشیر کبھی بھی اس کی رائے سے اختلاف نہیں کرتے۔ میں نے فون بحث کرنے کے لیے نہیں کیا ہے۔ تم سے بس اتنی گزارش ہے کہ ویرا کو میری خواہش سے مطلع کرکے اسے مجھ سے بات کرنے پر آمادہ کرلینا۔"

"ٹھیک ہے۔ میں نے تمہارا پیغام نوٹ کرلیا ہے" میں نے فوراً ہی فون بند کردیا۔

اس وقت میری رسٹ واچ دن کے سوا بارہ بجارہی تھی۔ میں سیدھا غسل خانے کی طرف ہولیا۔

میں تازہ دم ہوکر باہر نکلا تو ویرا بھی بیدار ہوکر خواب گاہ سے باہر آچکی تھی۔

"ڈرائنگ روم میں خاصا شب بسری کے بعد بھی تمہیں غسل کی ضرورت پیش آگئی" اس نے داہنی آنکھ دبا کر مسکراتے ہوئے چوٹ کی اور میری کھوپڑی چٹخ اٹھی۔

وقت ہو تم پر۔ معلوم ہوتا ہے کہ سوتے ہوئے بھی تمہارے دماغ میں شیطان گھسا رہتا ہے۔"

"ہو گی اپنی بد اعمالیوں کے بوجھ سے جان چھڑانے کے لیے شیطان کا سہارا لیتے ہیں وہ در حقیقت وہی ذکر کرتے ہیں جو وہ کرنا چاہتے ہیں۔ یہ بتاؤ کہ تم کس شیطانی مجبوری کے تحت سب سے پہلے بیدار ہوئے ہو؟"

"منہ پہ چڑھے سے نیند کی نحوست دھو لو تو یہ بھی بتا دوں گا؟" میں منہ ہاتھ دھو کر ڈرائنگ روم میں داخل ہوا تو جہانگیر بھی نیند سے بیدار ہو چکا تھا۔ اس نے کھڑکیوں کے پردے سرکانے کے بجائے بلب روشن کر رکھے تھے۔

"یار، ابھی تک یقین نہیں آ رہا کہ مجھے کا جوڑ ٹھیک ہو چکا ہے۔" مجھے دیکھ کر وہ بھرائی ہوئی آواز میں بولا "مجھے تو ان خبیثوں کے چنگل میں اپنی زندگی عذاب بنی نظر آ رہی تھی۔ اب تو درد بھی بہت کم ہو گیا ہے۔"

"اسکاچ نے درد نچوڑ لیا ہو گا" میں نے زہریلے لہجے میں کہا "رات تم نشے میں بہک رہے تھے۔"

اس کے ہونٹوں پر خفت آمیز مسکراہٹ پھیل گئی "ہو سکتا ہے کہ میری زبان بہک گئی ہو۔ تم ان منحوس سودوں پر قابو نہ پاتے تو وہ مجھے کنگال اور معذور کر کے سکا ڈوب جاتے۔ تم خود ہی بتاؤ کہ کراچی جیسے شہر میں ایک مفلس لنگڑا کس طرح اپنا گزارہ کر سکتا ہے؟"

"بچوں کو پڑھا سکتا ہے، ٹیلی فون ایکسچینج پر بیٹھ سکتا ہے، بینک کلرک بن سکتا ہے اور کچھ نہیں تو کرسیاں ہی بُن سکتا ہے لیکن ہر ایک نے نہ جانے کیوں بھیک ہی کو معذوری کا واحد علاج سمجھ لیا ہے۔"

"ہزاروں پڑھے لکھے نوجوان بی اے اور ایم اے کی ڈگریاں لیے نوکری کی تلاش میں مارے مارے پھر رہے ہوں تو معذوروں کو کون ملازمت دے گا؟ لیکن اب یہ باتیں ہی باتیں ہیں۔ خدا کا شکر ہے کہ میرے سر پر آئی ہوئی بلا ٹل گئی۔ میرا خیال ہے کہ اب مجھے گھر واپس لوٹنے کی فکر کرنی چاہیے۔ اس فلیٹ میں زیادہ ہی بھیڑ ہو گئی ہے۔"

"گھر سے نکالے ہوئے ملازمین کو واپس بلانے کی فکر کرو۔" میں نے تیزی سے کہا "اپنے سارے معاملات کو معمول پر لانے کے بعد سلطنی کو لاہور سے واپسی کا پیغام دو۔ اس وقت تک تمہیں یہیں رہنا ہو گا۔ ہم لوگ مل جل کر گزر بسر کر لیں گے۔ دلوں میں ایک دوسرے کے لیے گنجائش ہو تو یہ فلیٹ بھی بہت بڑا ہے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو لیکن میں اپنی عادتوں سے خائف ہوں" وہ ندامت سے بولا "کسی وقت زیادہ پی کر آپے سے باہر ہو گیا تو غزالہ بھابی میرے بارے میں کیا رائے قائم کرے گی۔"

"فکر نہ کرو" میں نے بے پروائی سے کہا "تمہارا نشہ اتار دیا کرے گی تو کبھی آپے سے باہر ہونے کی نوبت نہیں آئے گی۔ مجھے تمہاری حد کا اندازہ ہے۔ میں غزالہ کو سمجھا دوں گا۔"

"ایسا نہ کرنا" وہ بوکھلا گیا "یہ تو اور بھی زیادہ بے عزتی کی بات ہو گی۔"

"پھر کچھ دنوں کے لیے پارسائی اختیار کر لو" میں نے اسے سمجھایا "تمہارے حق میں یہی بہتر رہے گا۔"

"شاید تمہیں اندازہ نہیں کہ اپنی گھریلو ناچاقیوں کی وجہ سے میں شراب کا عادی ہو چکا ہوں" وہ دل گرفتہ آواز میں بتانے لگا "شام کو سات بجے تک الکحل کی پہلی خوراک میرے خون میں تحلیل نہ ہو تو سارا بدن ٹوٹنے لگتا ہے اور طبیعت میں ایسا تند چڑچڑا پن پیدا ہو جاتا ہے کہ ہر ایک سے لڑ مرنے کو جی چاہنے لگتا ہے۔"

میں نے ترحم آمیز نگاہوں سے اس کی طرف دیکھا اور آہستگی سے کہا "شاید یہ ہمارے برے اعمال کا ثمر ہے۔ یعنی کہ ہم نے ان گنت نوجوانوں کو ہیروئن کا عادی بنایا تھا اور اب خود اس عذاب سے گزر رہے ہیں حالانکہ غلام یا عادی بنانے کے معاملے میں ہیروئن الکحل سے کئی سو گنا زیادہ تیز ہے۔"

"پرانی باتیں دہرا کر میرا دل خراب نہ کرو۔ میں خود ہی فلیٹ کے کسی کونے کھدرے میں چھپ کر دو چار گھونٹ لے لیا کروں گا۔ یہ ایک اچھی بات ہے کہ ویرا بھی شراب پیتی ہے۔ جہاں پانچ میں سے تین پینے والے ہوں تو کسی کو کچھ پتا نہیں چلتا کہ کون کتنی پی رہا ہے۔"

اس وقت تک سب لوگ بیدار ہو چکے تھے اور اس وقت ناشتے کے بجائے کھانے کی تیاری کے مسائل زیر بحث تھے۔ جہانگیر بھی باہر نکل گیا۔ وہ ان میں گھل مل کر پچھلی رات کی خفت مٹانے کی کوشش کر رہا تھا۔

کچھ دیر بعد مجھے ویرا کے ساتھ تنہائی میں بیٹھنے کا موقع ملا تو میں نے امریکا سے آئے ہوئے جم کلارک کا ذکر چھیڑ دیا۔ ویرا وہ نام سنتے ہی بری طرح چونک پڑی "وہ حرام زادہ یہاں کیا لینے آیا ہے؟"

"یہ اس سے ملنے کے بعد ہی معلوم ہو سکے گا۔ فی الحال وہ تم سے ملنے کی آرزو میں مرا جا رہا ہے۔"

"وہ خود بھی آئی مین ہے اور جی لانبز کے قریبی ساتھیوں میں سے ہے۔ جی لانبز بڑے معاملات عام طور پر اسی کو سونپتا ہے۔ پتا نہیں وہ یہاں کس چکر میں آیا ہے" ویرا اس کے بارے میں الجھن اور پریشانی میں مبتلا ہو گئی اور میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے پوچھنے لگی "اسے یہاں کا نمبر کیسے ملا؟ میرے بارے میں تم نے اسے کیا بتایا؟"

میں نے اپنی اور جم کلارک کی پوری گفتگو کا خلاصہ اس کے سامنے دہرا دیا۔

"شائستگی اور شرافت اسے چھو کر بھی نہیں گزری" میری پوری بات سننے کے بعد ویرا نے نفرت بھرے لہجے میں کہا "وہ انتہائی سفاک، بدزبان اور کمینہ شخص ہے۔ میں اس سے مل کر یہ ضرور جاننا چاہوں گی کہ وہ یہاں کیوں آیا ہے لیکن یہ ملاقات اس

کی قیام گاہ پر نہیں بلکہ کسی طے شدہ جگہ پر ہوگی۔"

"اس سے ملنے کا ارادہ ہے تو ٹل کر قصہ ختم کرو ورنہ یہ مسئلہ بھی بلا وجہ سر پر سوار رہے گا۔"

"میں اس سے ذرا بھی خائف نہیں ہوں لیکن تم چاہو تو میرے ساتھ چل سکتے ہو" دیبا نے پیشکش کی۔

"تمہیں اپنی بے خوفی کی وضاحت کرنے کی ضرورت نہیں تھی" میں نے ہنس کر کہا "تم جسے چاہو تن تنہا چیلنج کر سکتی ہو۔ میں تمہارے ساتھ ضرور چلوں گا تاکہ اس مہذب بھیڑیے کا دیدار کر سکوں۔"

گھر میں کھانا تیار کرنے میں سامان کی فراہمی اور دوڑ دھوپ کا مسئلہ درپیش تھا اس لیے سلطان شاہ، غزالہ کو اپنے ساتھ لے کر کسی اچھے ہوٹل کی تلاش میں نکل گیا۔ ہم جنہوں جائے پیتے رہے۔

اس وقت تک میرے علاوہ کسی اور نے جہانگیر کو اس کی رات والی حرکتیں یاد دلا کر شرمندہ کرنے کی کوشش نہیں کی تھی لیکن غزالہ اور سلطان شاہ کے جاتے ہی دیبا کے چہرے پر شرارت ناچنے لگی۔

"تمہیں یاد ہے کہ اس فلیٹ میں رات بھر کیا ہوتا رہا ہے؟"

دیبا نے جہانگیر سے پوچھا۔

"سب کچھ تو نہیں، کچھ کچھ یاد ہے" جہانگیر نے جھینپتے ہوئے انداز میں کہا۔ وہ دیبا کو دل و جان سے پسند کرنے کے باوجود اس سے سہما رہتا تھا۔ بار بار کی ملاقاتوں اور بے تکلفی کے باوجود وہ ان دنوں کی یاد اپنے ذہن سے کھرچ کر نہیں پھینک سکا تھا جب دیبا بلیک کوئن کے پُراسرار روپ میں ٹی کے کارندوں کے لیے دہشت و عتاب کی علامت بنی ہوئی تھی اور اسے اچانک اپنے سامنے دیکھ کر بڑوں بڑوں کا پتا پانی ہو جاتا تھا۔

"اپنے بارے میں بھی کچھ یاد ہے؟" دیبا نے حوصلہ افزا لہجے میں اسے چھیڑا۔

میں نے تیز نظروں سے دیبا کو گھورا مگر اس نے سر جھٹک کر مجھے نظر انداز کر دیا اور جہانگیر کی طرف گھوم گئی "رات کو تم مجھ سے کچھ کہہ رہے تھے۔ کیا وہی باتیں اس وقت پھر دہرا سکتے ہو؟"

جہانگیر نے کن انکھیوں سے اس کی طرف دیکھا اور اسے اپنی طرف متوجہ پا کر فوراً ہی سر جھکا لیا اور بولا "اگر تم کو میری کوئی بات بری لگی ہو تو میں معافی چاہتا ہوں۔ پچھلی رات میں نے تمہاری وجہ سے کچھ زیادہ ہی پی لی تھی۔"

"میری وجہ سے!" دیبا آنکھیں پھاڑ کے بولی "کیا میں نے تمہیں پینے کا مشورہ دیا تھا؟"

"شاید میں غلط بول گیا" جہانگیر نے بوکھلا کر اپنی تصحیح کرنے کی کوشش کی "میرے کہنے کا مطلب یہ تھا کہ تم میرے کمرے میں آئی تھیں۔ ہم نے ایک پیگ ہی ساتھ لیا ہوگا کہ تم باہر چلی گئیں اور میں تمہاری واپسی کے انتظار میں بس پیتا ہی چلا گیا۔ اسی چکر میں میرا نشہ ذرا گہرا ہو گیا۔"

"ہوں!" دیبا نے معنی خیز ہنکارا بھر کے کہا "میری واپسی کی امید میں تم نے بسیار نوشی کی تھی.... ارادے کیا تھے تمہارے؟ کہیں میرے کولہے کی ہڈی اتار کر اپنا بدلہ لینے کا ارادہ تو نہیں تھا؟"

جہانگیر بے ڈھنگے پن سے ہنسنے لگا "غلط فہمی نہ ہو کہ تمہارے بارے میں کوئی غلط بات سوچی ہی نہیں جا سکتی۔ میں تو پیٹھ پیچھے بھی تمہاری تعریفیں کرتا رہتا ہوں۔ ذکی میری اس بات کی تائید کرے گا۔"

"تم ہر خوبصورت عورت کی تعریفیں کرنے کے عادی ہو گئے ہو" میں نے غراتے ہوئے کہا "پیٹھ پیچھے اسے تل کر کھا جانے کے منصوبے بناتے رہتے ہو اور جب وہ عورت سامنے آتی ہے تو ہکلانے لگتے ہو۔ اس وقت شاید تم بھول رہے ہو کہ دیبا مارشل آرٹس میں مہارت رکھتی ہے۔ تم نے اس پر بری نظر ڈالی تو یہ تمہارا کولہا تو شاید نہ اتار سکے لیکن دو چار پسلیاں نہایت اطمینان سے توڑ ڈالے گی۔"

"اچھی صورتوں پر سب ہی بری نظریں ڈالتے ہیں" دیبا نے ہنس کر جہانگیر کو مزید رگڑنے کی کوشش کی "بزدل بس دیکھتے رہ جاتے ہیں۔ جن میں حوصلہ ہوتا ہے وہ پیش قدمی کر بیٹھتے ہیں۔ میری مار دھاڑ دشمنوں تک محدود رہتی ہے۔ دوستوں کے لیے میرا رویہ بہت مختلف ہوتا ہے۔"

"ذکی بلاوجہ بات بڑھا رہا ہے" میں نے تمہارے بارے میں کوئی غلط بات نہیں سوچی تھی" جہانگیر نے پریشان ہو جانے کے انداز میں اپنی صفائی پیش کی "میں ایک معزز اور شادی شدہ آدمی ہوں۔ دوسری عورتوں کے بارے میں گھٹیا باتیں سوچنا بھی گناہ سمجھتا ہوں۔"

"مسز خان بھی یہی کہہ رہی تھی کہ بعض اوقات تم کسی ولی کی اولاد معلوم ہونے لگتے ہو......"

میری زبان سے اپنی آخری دریافت کا ذکر سن کر اس کی ساری بزرگی رفو چکر ہو گئی اور وہ رحم طلب نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے بولا "وہ مس نہیں، مسز خان کہلاتی ہے۔ تمہیں سب کچھ معلوم ہی ہے۔ میں اس سے بھی دور دور رہتا ہوں۔ ہمیں آپس میں ایسے گھٹیا مذاق سے گریز ہی کرنا چاہیے..."

"یہ مسز خان کون ہے؟" دیبا نے اس کی بات پوری ہونے سے پہلے پوچھا۔ اسے باتوں ہی باتوں میں دلچسپی کا ایک نیا پہلو ہاتھ آ گیا تھا۔ شراب اور عورتوں کے بارے میں جہانگیر کے نظریے پہلے سے وہ پہلے ہی واقف تھی۔

"مسز خان پر لعنت بھیجو اور جم کلارک کو فون کرو" میں نے اس قصے کو ختم کرنے کی نیت سے جھلا کر کہا "میرا خیال ہے کہ ہمیں آج شام ہی اس سے مل لینا چاہیے۔ وہ بے چینی سے تمہاری کال کا انتظار کر رہا ہوگا۔"

دیبا خشمگیں نظروں سے مجھے گھورتی ہوئی فون کی طرف بڑھ

اس کے ریسیور اٹھانے سے پہلے ہی فون کی گھنٹی بج اٹھی۔ اس نے منتظرانہ نگاہوں سے میری طرف دیکھا۔ میں نے اسے فون سننے کا اشارہ کیا اور اس نے ریسیور اٹھا کر اپنے کان سے لگایا۔

اپنا نام بتانے کے بعد وہ چند ثانیوں تک دوسری طرف کی بات سن کر اپنا سر ہلاتی رہی پھر خاموشی سے ریسیور کریڈل پر ڈال دیا۔ اس کا یہ انداز میرے لیے تعجب خیز ثابت ہوا۔

"افضل خان کا فون تھا" ڈیبرا نے مجھے مطلع کیا "سلطان سنار کے اغوا میں ملوث مفرور مجرم منظور کالونی سے پکڑا گیا۔ اس چکر میں افضل خان بہت زیادہ مصروف ہو گیا ہے۔ موقع ملنے پر وہ ہمیں تفصیلات سے آگاہ کرے گا۔"

"خبر اہم اطلاع ہے" میں نے سر جھٹک کر کہا "سرور کو پکڑا ہی جانا تھا۔ تم جم کلارک سے بات کرو۔"

ڈیبرا کئی منٹ تک اس سے گفتگو میں الجھی رہی۔ جہانگیر نے سرگوشیانہ انداز میں مجھ سے جم کلارک کے بارے میں پوچھا اور میں نے کھل کر کہہ دیا کہ وہ ڈیبرا کا منگیتر ہے۔ ڈیبرا کے باپ نے اپنے طور پر جم سے ڈیبرا کی منگنی طے کر دی ہے۔

"یہ بہت برا ہوا" جہانگیر فکرمندانہ آواز میں بڑبڑایا "ڈیبرا جیسی آزاد خیال لڑکی کے ساتھ یہ سراسر ظلم ہے۔"

"تم سلمیٰ کو طلاق دے کر ڈیبرا سے شادی کر لو" میں نے اسی جلے بھنے انداز میں کہا۔

"ڈیبرا مجھ سے کہاں شادی کرے گی" وہ حسرت زدہ آواز میں تلملاتے ہوئے بولا اور میں اپنا غصہ ضبط کرنے کی کوشش میں جہانگیر کے قریب سے اٹھ کر ایک دور افتادہ کرسی پر جا بیٹھا۔

اس وقت ڈیبرا کی موجودگی نے اس کی کھوپڑی کی عقل بالکل ہی چوپٹ کر کے رکھ دی تھی۔ اس کے نزدیک سلمیٰ کو طلاق دینے سے زیادہ اہم ڈیبرا کی شادی پر رضامندی کی تھی جب کہ سلمیٰ کچھ ہی عرصے قبل اپنے بطن سے اس کے اکلوتے بیٹے کو جنم دے کر اسے باپ کے مرتبے پر فائز کر چکی تھی۔

ڈیبرا کی گفتگو کا آغاز اختتام تک ناخوشگوار رہا۔ وہ فون بند کر کے میرے پاس آ بیٹھی۔

ڈیبرا ملاقات کو ٹال کر فون پر ہی جم کلارک کی آمد کا مقصد جاننا چاہ رہی تھی مگر وہ مل بیٹھنے پر مصر رہا۔ اس کا کہنا تھا کہ وہ معاملات فون پر طے ہونے والے ہوتے تو اسے نیویارک سے کراچی تک دوڑ نہ لگانی پڑتی۔ پھر وہ اپنے گھر پر ملاقات پر اصرار کرتا رہا لیکن ڈیبرا کو اس پر اطمینان نہیں تھا۔ کافی بحث و تمحیص کے بعد شام سات بجے اواری ٹاورز کے کسی کمرے میں ملاقات طے پائی تھی۔ کمرے کا انتخاب ڈیبرا کی مرضی پر منحصر تھا۔ ملاقات میں میری موجودگی لازمی تھی۔

گفتگو کے بعد ہوٹل سے گرم اور لذیذ کھانے آ گئے۔ ہم سب کے لیے صبح کا ناشتا ارنسٹ کے گھر میں ذرے سے زیادہ ثابت نہیں ہوا تھا اس لیے پانچوں نے ڈٹ کر کھانا کھایا۔ برتن سمٹتے ہی ڈیبرا نے کارڈز کھیلنے کی خواہش ظاہر کی۔ میرا کوئی موڈ نہیں تھا جب کہ میرے سوا ان کی تفریح مکمل تھی۔ وہ چاروں ڈرائنگ روم میں ہی ایک سینٹر ٹیبل کے گرد جم گئے اور میں سستانے کے ارادے سے ایک خواب گاہ میں جا گھسا۔

بستر پر دراز ہوتے ہی میرا ذہن ان حالات کا تجزیہ کرنے میں مصروف ہو گیا جن سے ہم دوچار تھے۔ واقعات اور کرداروں کا پھیلاؤ سمٹتے سمٹتے اچانک ہی بڑھنے لگا تھا۔ ڈرگ مافیا کا ڈان انتہائی متعصب وجے کے روپ میں سامنے آ کر مارا جا چکا تھا۔ مجھے یقین تھا کہ کراچی میں نیڈ لائن کی آڑ میں چلنے والی مافیا کی بھرپور سرگرمیوں کے خاتمے کے سلسلے میں میرے اصل کردار کے تعین تک ڈرگ مافیا والے میرا پیچھا نہیں چھوڑیں گے لیکن مجھے یہ بھی توقع تھی کہ وجے کی موت کے بعد ان کی طرف سے فوری طور پر کوئی کارروائی نہیں کی جا سکے گی۔ وہ اٹلی اور یورپ کے دیگر شہروں میں بیٹھے ہوئے تھے۔ حبیب جیوانی کی موت کے بعد ان کے سارے مقامی رابطے منقطع ہو چکے تھے۔ ان کو فوری طور پر بحال کرنا آسان کام نہیں تھا۔

وجے ڈرگ مافیا کا فرستادہ ہی نہیں انڈین سیکرٹ ایجنٹ بھی تھا۔ پشاور میں اس کا دوسرا روپ ہی پہلے روپ پر حاوی نظر آیا تھا۔ اس حوالے سے کراچی میں بھارتی قونصل خانے کا ردعمل فطری تھا۔ سونی لال کی ابتدائی کوشش بدترین ناکامی سے دوچار ہوئی تھی لیکن وہ سلسلہ چل ہی پڑا تھا۔ پھر اچانک ہی جم کلارک میدان میں آ کودا تھا۔ اس سے ملے بغیر اس کے عزائم کا اندازہ لگانا ممکن نہیں تھا لیکن اس سے کوئی بہتر امید وابستہ کرنا خود فریبی سے کم نہ ہوتا۔

اسپیشل ٹاسک فورس میں کالی بھیڑوں کی چھانٹی کا ہم سے کوئی تعلق نہیں تھا۔ وہ افضل خان کا دردِ سر تھا لیکن اس تنظیم سے اپنی جذباتی وابستگی کی بنا پر میں اس کے بارے میں بھی فکرمند تھا پھر ایلن اور پیٹر کے ذریعے ملنے والی خبریں بھی تشویش ناک تھیں۔ ان دونوں کے ذریعے کرنل مچل جیسی برز جیسا عالمی دہشت گرد اور راس انیڈا جیسا متعصب صیہونی سرمایہ کار اور اس کی بنائی ہوئی تنظیم زیوز اسٹارز پاکستان کے حساس معاملات میں دلچسپی لے رہی تھی۔ خارجی عناصر کی تخریبی ریشہ دوانیوں کا بروقت سدباب کرنے کے لیے ان سب عناصر کو ہر وقت نگاہ میں رکھنا بہت ضروری تھا۔

اس وقت مجھے شدت سے خواہش محسوس ہوئی کہ کاش چیتا سرائے میں ملنے والے دونوں سفید فاموں سے میرا رابطہ منقطع نہ ہوا ہوتا۔ ایلن اور پیٹر سے مکمل میل جول برقرار رہتا تو مجھے ان کے پشت پناہوں کے بارے میں بہت سی خبریں مل سکتی تھیں۔ مجھے امید تھی کہ ان دونوں نے کراچی کا رخ کیا تو وہ اپنے مفادات کی خاطر کسی نہ کسی طرح مجھ تک پہنچ ہی جائیں گے کیونکہ میں نے ان کے

سامنے خود کو بھی ان ہی کی مقامی برادری کے ایک اہم فرد کے روپ میں پیش کیا تھا۔

اس دوران میں ڈرائنگ روم سے رقص گاہ سے ملے جلے قہقہوں اور پُرجوش نعروں کی آوازیں ابھرتی اور معدوم ہوتی رہیں مگر میں ان سب سے لاتعلقی اختیار کیے اپنی سوچوں میں ڈوبا رہا۔

آخر کار ان جواریوں کی کارروائی کی محفل برخاست ہوئی اور دردانہ سیدھی اس خواب گاہ میں گھس آئی۔ کھڑکی پر پڑے ہوئے پردوں کی وجہ سے اندر تاریکی تھی اس لیے دردانہ نے سوئچ دبا کر بلب روشن کر دیا۔

سکون پرور اندھیرے میں تیز روشنی پھیلتے ہی میری آنکھیں چندھیا گئیں۔ دردانہ بھی مجھے مسہری پر دراز دیکھ کر حیران ہو گئی اور بولی "یہاں اندھیرے میں چھپ کر کیا کر رہے تھے؟"

"لوڈو کھیل رہا تھا" میں نے اطمینان سے کہا "کبھی تم بھی کوشش کر کے دیکھنا۔"

"تیار ہو جاؤ۔ ساڑھے پانچ بج رہے ہیں۔ ہمیں سات بجے سے پہلے ڈوواری ٹاورز میں ایک کمرا بھی بک کرانا ہے۔ سنا ہے کہ عام طور سے وہاں رش رہتا ہے اور کمرے آسانی سے نہیں ملتے۔"

"یہ کام تم فون پر بھی کر سکتی تھیں۔ ادائیگی وہاں پہنچنے پر کر دی جاتی۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے کہا۔

"تمہاری موجودگی میں میرا دماغ کند ہو جاتا ہے" وہ منہ بنا کر باہر نکل گئی۔

موسم کے لحاظ سے مجھے سوٹ پہننے کی کوئی ضرورت نہیں تھی لیکن ایک بھرے ہوئے پستول کو بغلی ہولسٹر میں چھپانے کے لیے کوٹ کی اشد ضرورت تھی۔ ویسے بھی شہر کے بڑے ہوٹلوں میں جون کی تپتی ہوئی شاموں میں شہر کے بہترے سمجھدار معززین گرم سوٹوں میں ملبوس نظر آتے ہیں اس لیے میں نے بے فکری سے سوٹ زیب تن کر لیا۔

دردانہ ٹھیک میک اپ میں تیار ہو کر دوسری خواب گاہ سے برآمد ہوئی تو غزالہ بھی اس شعلہ جوالہ کی تعریف کیے بغیر نہ رہ سکی۔ اس نے ہاتھ کے کام والے "باریک گلابی کرتے پر جینز پہنی ہوئی تھی" کانوں میں بڑے بڑے ٹوپس جھول رہے تھے اور دردانہ کی کلائی میں کانچ کی چوڑیاں پھنسی ہوئی تھیں۔ اس وقت دردانہ مغربی حسن اور مشرقی معاشرت کا ایک دل فریب امتزاج پیش کر رہی تھی۔

"زیبی کے ساتھ شہر کی کسی تفریح گاہ کا رخ کرنے سے پہلے خود کو خاصا تیار کرنا پڑتا ہے" غزالہ کی تعریف پر دردانہ نے بے پروائی سے کہا اور غزالہ کی گہری آنکھوں میں حسد و رقابت کی ایک تیز چمک ابھر کر فوراً ہی معدوم ہو گئی۔

"تمہاری مجبوری قابل فہم ہے" سلطان شاہ نے فوراً ہی دردانہ کو مخاطب کر کے غزالہ کا بدلہ لے لیا "غزالہ" زیبی کے ساتھ باہر جاتی ہے تو کسی تیاری کے بغیر اس کی بیوی معلوم ہوتی ہے۔"

میں نے اس ہلکی سی چپقلش کو اچھے بھرپور قہقہے سے اڑا دیا اور دردانہ کا ہاتھ تھام کر دروازے کی طرف بڑھ گیا۔

گاڑی میں کافی دیر تک سکوت چھایا رہا۔ جب ہم طارق روڈ عبور کر کے سندھی مسلم ہاؤسنگ سوسائٹی کی سڑک پر پہنچے تو دردانہ نے بوجھل انداز میں پوچھا "کیا سلطان شاہ ٹھیک کہہ رہا تھا؟"

"تم اس سرپھرے کی بات اب تک اپنے دل پر لیے بیٹھی ہو" میں نے حیرت سے کہا "اسے تم نے خود ہی سر چڑھایا ہے۔ وہ منہ پھٹ ہے جو کہتا ہے برداشت کیا کرو۔ اسے معلوم ہو جائے کہ تم نے اس کے مذاق کا اتنا گہرا اثر لیا ہے تو وہ خوشی سے بے قابو ہو کر ناچنا شروع کر دے گا۔"

"میں سب کچھ تمہارے ہی لیے کرتی ہوں" اپنا دل کھول کر تمہارے سامنے رکھ چکی ہوں۔"

اس نے پچھلی شام کو جہانگیر کے گھر میں اپنی پہلی محبت کے حوالے سے جو کچھ کہا تھا" وہ میرے ذہن میں تازہ تھا۔ میں نے فوراً ہی اس کی بات کاٹ دی "تم اپنے لیے بھی بہت کچھ کرتی رہتی ہو" مجھے اس پر کوئی اعتراض نہیں۔ تمہیں اپنا دل خوش کرنے کا پورا پورا حق حاصل ہے لیکن اپنے ہر فعل کا بوجھ میرے کاندھوں پر نہ ڈالو۔"

"میں سب کچھ تیاگ کر یہاں پڑی ہوں۔ کیا کرتی ہوں میں اپنے لیے؟" وہ جذباتی ہونے لگی۔

"تم سلطان شاہ سے کشتیاں لڑتی رہتی ہو۔ دوسروں کو دھتکارتی ہو۔ آج دوپہر کو تم جہانگیر پر حد سے زیادہ مہربان ہونے لگی تھیں۔ ان حرکتوں سے تم ہی کو کوئی آسودگی ملتی ہوگی۔ مجھے تو..."

"شکر ہے کہ آج تم نے مجھ سے کوئی ذاتی سوال بھی کیا۔" اس نے میری بات کاٹ کر خوشی سے کہا۔ اس وقت اس کا چہرہ کھل اٹھا تھا "تم مانو یا نہ مانو میں یہ سب بھی تمہارے لیے ہی کرتی ہوں" تمہیں جلانے کے لیے" تمہیں اشتعال دلانے کے لیے تاکہ تم مجھ سے کچھ پوچھو۔ مجھے ان اوچھی حرکتوں سے روکو لیکن تم ہمیشہ بے حس تماشائی کی طرح سب کچھ برداشت کرتے رہتے ہو۔ اس وقت میں یہ جان کر نہال ہو گئی ہوں کہ مجھے دوسروں سے بے تکلف ہوتے دیکھ کر تمہارے دل میں بھی کوئی پھانس سی چبھتی ہے۔ آدمی اسی سے توقع باندھتا ہے جس سے کوئی لگاؤ ہوتا ہے۔ آج مجھے اندازہ ہوا کہ تم بھی مجھے کچھ سمجھتے ہو۔ میں بلاوجہ ہی تم کو اپنی پہلی محبت قرار دے کر نہیں پوجے جا رہی۔"

"میرا خیال ہے کہ پاکستان میں رہ کر تمہاری کایا پلٹ ہو رہی ہے" میں نے ہنس کر کہا "حسد و رقابت" ناز برداری اور اعتراف یہ سب مشرقی انداز محبت ہیں۔ کمال ہے کہ تمہیں ان علامتوں کی طلب ستانے لگی ہے۔"

"محبت ایک آفاقی جذبہ ہے زیبی!" دردانہ ایک گہرا سانس لے کر بولی "یہ کائنات کے کسی کونے میں بھی جنم لے" اس کا ایک ہی روپ ہوگا۔ مغرب میں بھی ہر روز محبت کے ہزاروں نہیں تو سیکڑوں افسانے جنم لیتے ہیں لیکن بدنصیبی یہ ہے کہ مغرب میں

کو بھی محبت کا نام دے دیا گیا ہے۔ یہ بس ایک عارضی شعلے کی طرح کسی اور اتش انسان کے وجود میں بھڑکتی ہے اور یہ آگ چند دنوں یا ہفتوں سے فوراً ہی سرد ہو جاتی ہے۔ لوگوں کی یا کسی اور سے اگلی ملاقات تک یہ شعلہ دوبارہ نہیں بھڑکتا... وہ اجنبی ہو جاتے ہیں۔ پہلے ایک سے اور ایک دوسرے سے۔ اسے محبت نہیں کہتے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہی ہو۔ یہ بہت دور کی اور گہری بات ہے۔ اس پر تو ایک عظیم الشان مقالہ لکھا جا سکتا ہے۔"

"مجھے معلوم ہے کہ تم موضوع بدلنے کی کوشش کر رہے ہو۔ اصل بات سمجھ لینے کے بعد تم میں اتنی ہمت ہی نہیں رہی ہے کہ مجھ سے بحث کر سکو۔ تمہاری یہ بے بسی بھی ایک طرح سے میری جیت ہی ہے۔"

"میں تم سے اختلاف رائے نہیں کر سکتا۔ مجبوری یہ ہے کہ ہم ہواری ٹاورز کے بہت قریب پہنچ چکے ہیں۔ ہم نے اپنے ذہنوں کو محبت کے نعرے سے آزاد نہ کرایا تو جم کلارک ہمیں بھون کر کھا جائے گا۔"

وہ بے ساختہ ہنس پڑی "مجانے تلاش کرنے میں تمہارا کوئی ثانی نہیں ہے۔ تم اپنے تجویز کئے ہوئے مقالے کے لئے کچھ عملی مواد فراہم کرنے پر تیار ہو تو میں جم کلارک سے ملاقات کا ارادہ ملتوی یا منسوخ بھی کر سکتی ہوں۔"

"ایسا نہ کرنا" میں نے جلدی سے کہا "جم کلارک تمہارے باپ کو فوراً ایک جزائی مقالہ روانہ کر دے گا۔"

ڈیرا کا موڈ بدل گیا اور میری جان میں جان آئی ورنہ وہ میرے لئے ایک عذاب بھی بن سکتی تھی۔

"تم ہم گن تو ساتھ لائے ہو نا؟" چند ثانیوں کی خاموشی کے بعد اس نے چونک کر پوچھا "میں بالکل خالی ہاتھ ہوں۔"

"دماغ پر محبت کا وائرس سوار ہو جائے تو عقل کام کرنا چھوڑ دیتی ہے" میں نے اسٹیئرنگ سے کھیلتے ہوئے کہا "فکر نہ کرو۔ میرے پاس ہم گن کے علاوہ ایک بھرا ہوا پستول بھی موجود ہے لیکن میں اس ہوٹل میں محاذ آرائی کے حق میں نہیں ہوں۔ کسی گڑبڑ کے بعد ہمارا یہاں سے نکلنا دشوار ہو جائے گا۔"

"ہوٹل سے نکلنے کی تو بات ہی نہ کرو۔ میں نے کمرا مسٹر اور مسز کمال کے نام سے مخصوص کرایا ہے۔ جم کلارک کے چلے جانے کے بعد ہم کمرے میں ہی رہیں گے۔ اب فلیٹ سے نکل آئے ہیں تو ایک رات کسی ہوٹل میں بھی سہی۔ صبح فلیٹ واپس لوٹ جائیں گے تو ہماری غیر حاضری جم کے کھاتے میں جائے گی۔" اس نے بے پروائی سے کہا۔

میرے دماغ کے کسی گوشے میں خطرے کی گھنٹی بجنے لگی۔ ڈیرا کے عزائم خطرناک تھے اور مجھے ابتدا سے ہی ان کے سدباب کی تیاری کرنی تھی۔

اس وقت تک ہوٹل کے ریسپشن پارکنگ کی جگہ نظر آ رہی تھی اس لئے میں گاڑی نچلی منزل پر واقع پارکنگ لاٹ میں لے جانے کے بجائے اوپر لیتا چلا گیا۔ آگے ہال میں کمپیوٹروں کی کوئی نمائش جاری تھی۔ وہاں سے گزر کر ہم ہوٹل کی وسیع اور خوب صورت لابی میں داخل ہوئے تو پتلون اور سفید لیں شرٹ میں ملبوس ایک لمبا تڑنگا غیر ملکی شناسائی کے انداز میں ڈیرا کی طرف لپکا۔ اس نے میری طرف دیکھنے کی زحمت نہیں کی تھی۔

ڈیرا نے کسی بڑائی گرم جوشی کا مظاہرہ کئے بغیر کہا "ہائے جم" کہہ کر اس کا استقبال کیا۔ کمال کے نام سے میرا تعارف کرایا اور آہستہ آہستہ لفٹ کی طرف چل رہی۔ میں کاؤنٹر کی طرف مولیا۔

اندراجات اور ادائیگی کے مراحل سرعت سے طے ہو گئے اور پورٹر ساتویں منزل کے ایک کمرے کی چابی لے کر میرے آگے ہو لیا۔ پیچھے سے ڈیرا، جم کے مقابلے میں بونی معلوم ہو رہی تھی۔

لفٹ میں میں نے ذرا غور سے جم کا جائزہ لیا۔ تنگ پیشانی والے پھیلے ہوئے چہرے سے ٹپکنے والی خباثت دور ہی سے دیکھی جا سکتی تھی۔ اس کے چوڑے شانوں کے اختتام پر کسرتی بازو اس کی جسمانی طاقت کی غمازی کر رہے تھے۔ اس کا سینہ بھی شانوں کی طرح کشادہ اور پھولا ہوا تھا۔ قامت میں وہ کسی طرح سوا چھ فٹ سے کم نہیں تھا۔ میں نے اندازہ لگایا کہ وہ جسمانی طور پر میرے قابو میں آنے والا نہیں تھا۔

کمرا بہت صاف ستھرا اور کشادہ تھا۔ پورٹر نے ٹپ کی امید میں کچھ غیر ضروری جھاڑ پونچھ کی، کمرے میں موجود سہولتوں کے بارے میں بتایا اور دس روپے کا نوٹ لے کر شکریہ ادا کرتا ہوا واپس چلا گیا۔

ڈیرا نے بے پروائی سے ایک صوفے میں دھنس کر سگریٹ سلگائی پھر تحکمانہ لہجے میں بولی "ہاں جم! شروع ہو جاؤ۔ میرے پاس زیادہ وقت نہیں ہے۔ نیویارک سے تم کیا کہانی لے کر آئے ہو؟"

"مال کی سخت ضرورت ہے" جم نے مجھے گھورتے ہوئے کہا۔ "کامن مارکیٹ کے ملکوں کے بارے میں پلان تیار ہے لیکن کہیں سے مطلوبہ مقدار میں مال دستیاب نہیں ہے۔ اس وقت باس کو تمہارے تعاون کی ضرورت ہے۔"

"مجھے باس کی ضروریات سمجھانے کی کوشش مت کرو۔" ڈیرا نے خشک لہجے میں اسے ڈانٹ دیا "میں یہاں باس کی نمائندگی کر رہی ہوں۔ مجھے وہی کرنا ہے جو کہا جا رہا ہے مگر موجودہ حالات سازگار نہیں ہیں۔"

"کیا مشکلات ہیں؟" اس بار جم کلارک کا لہجہ بھی کاروباری ہو گیا تھا۔

"ہم لوگوں کے ہٹ جانے کے بعد بہت سے مقامی خریدار میدان میں آ گئے۔ ان میں مسابقت اور بڑھتی مقدار میں خریداری کی وجہ سے دام بہت بڑھ چکے ہیں۔ سپلائی کا مربوط نظام تباہ ہو چکا ہے۔ تم جگہ جگہ سے ایک ایک اور دو دو کلو ہیروئن جمع نہیں

کر سکتے۔ اس میں بے پناہ خطرات اور اخراجات پوشیدہ ہیں۔"

"تمہارے بعد مافیا یہاں کام کرتی رہی ہے....." جم کلارک خاصی بیزاری کے ساتھ آیا تھا لیکن وریا نے اسے اپنی بات پوری کرنے کا موقع دیے بغیر درشت لہجے میں کہا۔

"مافیا اب قصۂ پارینہ ہو چکی ہے۔ یہاں کے ہیروئن سازوں کی سیاست نے اسے تباہ کر دیا۔ جب تک میں مافیا سے ٹوٹنے ہوئے بڑے سپلائرز تک رسائی حاصل نہیں کر لیتی' مال کے بارے میں کوئی ذمے داری قبول نہیں کر سکتی۔"

"مجھے بتاؤ' میں ان لوگوں سے رابطے قائم کر لوں گا" جم کلارک نے کہا۔

"کیا میں ان تک نہیں پہنچ سکتی جو تمہیں بھیجنا پڑے" وریا اس وقت ایک تند خو اور بد مزاج کے روپ میں نظر آ رہی تھی۔

"یہاں کچھ مشکلات ہیں۔ مافیا کا قصہ تازہ ہے۔ سارے افغان سپلائرز روپوش ہیں اور اپنا مال چھوٹی لانچوں میں مقامیوں کو بیچ رہے ہیں۔ وہ سیاحوں اور مسافروں کے علاوہ ڈاک سے بھی مال اسمگل کر رہے ہیں۔ مرکزیت ختم ہو چکی ہے۔ جب تک یہ حالات ختم نہیں ہوں گے' ہمارے قدم دوبارہ نہیں جم سکیں گے۔ پھر مقامی کھپت بھی بہت بڑھ گئی ہے۔"

"کیا مقامی منڈیوں سے مال نہیں سمیٹا جا سکتا؟" جم کلارک نے پُر امید لہجے میں پوچھا۔

"بے ہودہ سوال ہے" وریا نے منہ ٹیڑھا کر کے حقارت سے کہا "مال بے زیادہ وزن کا تھڑوں اور پلاسٹک کی تھیلیوں کا ہو گا۔ بعض نوے فیصد تک ملاوٹ ہو رہی ہے۔ پانچ گرام کی تھیلی یا پڑیا میں صرف آدھا گرام ہیروئن ہوتی ہے جبکہ اس کا ہم رنگ سفوف ہوتا ہے۔ باہر کی منڈی اسے ہرگز قبول نہیں کرے گی۔ ملاوٹ کے لئے استعمال ہونے والے بعض سفوف زہریلے ہیں جو خود بھی نشہ آور دھواں خارج کرتے ہیں۔ ملاوٹ والے اس نشے سے یہاں والوں کو مرنے دو۔ اس مال کو سمیٹا تو منڈیوں میں ہماری ساکھ تباہ ہو جائے گی۔ اس سے بہتر ہو گا کہ ہم کسی بھلے وقت کا انتظار کریں۔"

"کابل جا کر بھی کچھ نہیں کیا جا سکتا؟" جم کلارک سخت جوابات سننے کے باوجود سوال کرنے سے باز نہیں آ رہا تھا۔

"کابل اور جلال آباد میں اب کچھ نہیں رہا۔ تمام سودے سرحدی پٹی میں ہوتے ہیں جہاں دن رات موت کا راج ہے۔ ان لوگوں نے بے شمار دلالوں کے ذریعے صبحوں تک تیار ہونے والی ہیروئن کے چھوٹے چھوٹے سودے کئے ہوئے ہیں۔ وہ غیر ملکیوں کو دھوکا دے سکتے ہیں' مقامیوں سے چال بازی کر کے زندہ نہیں رہ سکتے۔ بڑے سودے کے لالچ میں تم نے کسی کو رقم دی تو وہ ڈوب جائے گی اور مال ہرگز نہیں مل سکے گا۔"

جم کلارک ایک گہرا سانس لے کر پہلی بار سفاکانہ انداز میں مسکرایا اور بولا "باس کا یہی اندازہ تھا کہ تمہارے پاس حالات کی

ماہوس کن وجہ والی تصویر کے سوا کچھ بھی نہ ہو گا۔ اب اس نے باہر بھیج دو تاکہ میں تم سے تخلیے میں کچھ راز کی باتیں کر سکوں۔ باتیں باہر کے کسی آدمی کے سامنے نہیں کی جا سکتیں۔"

"یہ میرے ساتھ آیا ہے اس لئے باہر کا آدمی نہیں ہے" اسے خشمناک نظروں سے گھور رہی تھی "دوسری بات یہ ہم آدمی نہیں' مسٹر کمال ہے۔ میں اسے تم سے متعارف کرا رہی ہوں۔"

"ہم کمنی ہو تو مانے لیتا ہوں ورنہ باس نے بتایا تھا کہ تمہارے ذہن پاس ہی منڈلاتا رہتا ہے۔"

"آگے کچھ کیا کہنا چاہ رہے تھے" غصے سے وریا کے تنفس کی رفتار تیز ہو گئی۔

"وریا! یہ مت بھولو کہ میں بھی ایک آئی مین ہوں" وہ زخمی بھیڑیے کی طرح غرایا۔

"اپنی حد میں رہ کر بات کرو گے تو عزت پاؤ گے ورنہ تمہیں ٹھوکروں سے اڑا کر رکھ دوں گی۔ اس وقت میری نظر میں ایک سے زیادہ سلور آئیز ہیں....." وہ اپنی بات پوری نہیں کر سکی تو وہ سفاکانہ انداز میں ہنس پڑا اور بولا "وہ معزول ہیں۔ میں ہی کی بات کرنے والا تھا۔ باس ذہنی سے واپس ملنے والی سلور کی فوری رہائی چاہتا ہے۔ میں انہیں واپس لے جانے کے لئے آیا ہوں۔"

"وہ میرا اور جی لائیڈ کا ذاتی معاملہ ہے۔ واپس لوٹوں گی تو سلور آئیز خود اسے دوں گی۔ یہ بات وہ اچھی طرح جانتا ہے۔ مان ہی نہیں سکتی کہ اس نے تمہیں ایسی کوئی ہدایت دی ہو گی۔"

"تمہارے ماننے یا نہ ماننے سے فرق نہیں پڑتا۔ تم جانتی ہو کہ جم کلارک اپنی بات منوانے کی طاقت رکھتا ہے۔"

"شٹ اپ! میں تمہاری زبان کھینچ لوں گی" وریا آپے سے باہر ہونے کے بجائے سرد لہجے میں بولی "شاید تمہارا حافظہ کمزور ہے اور تم میرے بدخواہوں کا عبرت ناک انجام بھول گئے ہو۔"

"تنظیم میں وہی ہو گا جو باس چاہے گا۔ تم اپنے ذاتی حوالے سے مجھے مرعوب نہیں کر سکتیں۔ اس وقت جی لائیڈ کے اختیارات مجھے حاصل ہیں اور میں سپر آئی مین کی حیثیت سے بات کر رہا ہوں۔ اب کہو کہ تم میرے مطالبے کے جواب میں کیا کہنا چاہتی ہو" جم کلارک نے سرد اور پُر اعتماد لہجے میں کہا۔

اس کے الفاظ پر میرے ذہن کو ایک جھٹکا سا لگا مگر میں خاموش رہا۔

"جی لائیڈ تم جیسے کمینے شخص کو اپنے اختیارات تفویض نہیں کر سکتا۔" وریا نے بے اختیاری سے کہا۔

"یہ اس کی مرضی نہیں' مجبوری تھی۔" جم کلارک کا جواب مختصر اور مبہم تھا۔

"کیا کہا... کیا اسے معزول کر دیا گیا ہے؟" وریا لمحہ بھر کے لئے ہراساں ہو گئی۔

”میں نے ایسی کوئی بات نہیں کی۔ تم اپنے نتائج خود اخذ کر سکتی ہو۔ اس وقت کی اصل حقیقت یہ ہے کہ ٹی کا سپر آئی مین تمہارے روبرو موجود ہے اور تم سے مسروقہ سلور آئیز کا مطالبہ کر رہا ہے۔“ وہ جم کر بولنے لگا تھا۔

”مجھے بتاؤ کہ میرا باپ کہاں ہے؟“ زیرا سے اچانک ہی صبر و ضبط کا دامن چھوٹ گیا۔

”اسے وھائٹ ہاؤس کے باہر گولی مار دی گئی“ جم کلارک کے الفاظ کسی بم کی طرح میرے اعصاب پر گرے۔ بے یقینی اور صدمے سے زیرا کی آنکھیں پھیل گئیں۔

”میرے باپ کو گولی مار دی گئی.... مگر کیوں؟ اس کا قصور کیا تھا؟“ زیرا کے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی آواز نکلی۔

”اس نے صدر سے ہونے والے خفیہ مذاکرات کو ٹیپ کرنے کی کوشش کی تھی۔“

”اور یہ اتنا کھلا راز ہے کہ تم بھی اس سے واقف ہو“ زیرا اس خبر پر یقین نہیں کر پا رہی تھی۔

”میں جمی لائینڈ کا جانشین ہوں اس لئے یہ جانتا ہوں۔ امریکا میں سیکڑوں لوگ اس سے زیادہ اہم باتیں جانتے ہیں لیکن ان کے حق میں اپنے حلفیہ بیان کے سوا کوئی قابلِ قبول ثبوت پیش نہیں کر سکتے اس لئے ان کا جاننا یا نہ جاننا یکساں ہے۔ جمی لائینڈ کا قصور یہ تھا کہ اس نے ٹی کے معاملات میں صدر کے کردار کا ایک ثبوت حاصل کرنے کی ناکام کوشش کی تھی۔ صدر نے خود وہ ٹیپ اس کے لباس سے برآمد کر کے آتش دان میں ضائع کیا اور ایک فون کے بعد بے اعتنائی سے اسے رخصت کر دیا۔ باہر کوئی نامعلوم نشانے باز اس کا منتظر تھا۔ بلٹ پروف کار کے اترے ہوئے شیشے سے گزرنے والی گولی نے اس کی کھوپڑی میں سوراخ کر دیا۔ بڑی مہم جوئی کا انجام ایسا ہی ہوتا ہے۔“

”تم یہ سب مجھے بتا رہے ہو تو اب مجھے مار بھی دو گے۔“ زیرا سنبھلنے کی کوشش کر رہی تھی۔

”ضروری نہیں.... تم ان باتوں کو کبھی ثابت نہیں کر سکو گی۔ ساری حکومتیں اپنے اقتدار کے لئے آئین اور قانون کی سنگین خلاف ورزیاں کرتی ہیں۔ بہت سے لوگ اس بارے میں جانتے ہیں مگر خاموش رہنے پر مجبور ہوتے ہیں۔ وہ یہ بھی جانتے ہیں کہ ایسے اقدامات کے سارے ثبوت منظم انداز میں مٹائے جاتے ہیں۔ تم کرنل قذافی کو بتاؤ۔ وہ ساری دنیا میں چیختا رہے مگر کون یقین کرے گا کہ ہمارے صدر کا ٹی سے کوئی رابطہ ہو سکتا ہے۔“

”زارگیٹ اسکینڈل....“ میں نے پہلی بار زبان کھولی اور اس نے فوراً ہی میری بات اچک لی۔

”اس میں ثبوت چھوڑنے کی غلطی کی گئی تھی اور حکومت کو جانا پڑا۔ سب کے منہ پر سیاہی مل دی گئی۔ ایسی لغزشیں بار بار نہیں کی جاتیں۔ میں یہاں یہ سب بتانے نہیں آیا“ وہ زیرا کی طرف متوجہ ہو گیا ”جمی لائینڈ کی موت کے بعد تم بے جا رعایتوں کا حق کھو بیٹھی ہو۔ ٹی کے لئے سلور آئیز اس کے دستور کی طرح اہم ہیں۔ فی الحال سلور آئیز لوٹا دو۔ تمہارے مستقبل کا فیصلہ بعد میں ہوتا رہے گا۔“

میں نے اچانک ہی بیم گن نکال کر اس پر تان لی ”مگر تمہارا فیصلہ ابھی ہو گا۔“

”اسے رکھ لو“ وہ زہریلی آواز میں بولا ”تم میری تلاشی لے کر اطمینان کر سکتے ہو کہ میں غیر مسلح ہوں۔ نیچے سی آئی اے کے دو تجربے کار ایجنٹ اپنے مقامی ساتھیوں سمیت موجود ہیں۔ تم دونوں میرے بغیر نیچے گئے تو وہ تمہیں گھیر کر مار ڈالیں گے۔ اپنی جانیں بچانے کے لئے تم مجھے زندہ رکھنے پر مجبور ہو۔ میں بلاوجہ ہی اس کمرے میں نہیں چلا آیا ہوں۔“

میرے بدن کے مسامات سے یک بیک پسینہ پھوٹ پڑا۔ صورت حال یک بیک بہت پیچیدہ رخ اختیار کر گئی تھی۔

”سلور آئیز میرے ساتھ یہاں موجود نہیں ہیں“ زیرا کی عقل کام کر رہی تھی۔

”وہ جہاں ہیں، مجھے وہیں لے چلو۔ میرے آدمی خاموشی سے پیچھا کرتے رہیں گے۔“

”اسے کسی ویرانے میں لے چلو۔ یہاں....“ زیرا نے اچانک میری طرف مڑ کر اردو میں کہا لیکن جم کلارک نے ڈپٹ کر اسے خاموش ہو جانے پر مجبور کر دیا۔

”خاموش رہو، یہاں انگریزی کے سوا کسی اور زبان میں بات نہیں کی جائے گی۔“

”زیرا تمہاری تلاشی کے بارے میں پوچھ رہی تھی“ میں نے بات بناتے ہوئے کہا۔ پھر زیرا سے مخاطب ہو کر بولا ”ہوشیاری سے اس کی جامہ تلاشی لے ڈالو۔ ایسا نہ ہو کہ یہ اپنے ساتھیوں کے بارے میں جھوٹ بول رہا ہو اور موقع پا کر تمہیں اپنی ڈھال بنانے کی کوشش کرے۔“

”میں اپنی جگہ سے جنبش بھی نہیں کروں گا“ جم کلارک نے یقین دہانی کرائی اور کسی روبوٹ کی طرح اپنے ہاتھ پیر پھیلا کر کھڑا ہو گیا۔ زیرا نے اپنی جگہ چھوڑی اور اس کی جامہ تلاشی شروع کر دی۔ میں جم کلارک کی کسی متوقع حرکت کے جواب میں اس کی کھوپڑی پر بیم گن چلانے کے لئے پوری طرح تیار تھا۔ وہ اتنا تندرست اور دراز قامت تھا کہ زیرا کو بے بس کر کے بھی اپنے پورے جسم کو اس کی آڑ میں نہیں چھپا سکتا تھا۔

زیرا نے کئی بار اس کی تلاشی لے ڈالی لیکن ہتھیار کے نام پر اس کی جیبوں سے بلیڈ تک برآمد نہیں کر سکی اور آخر کار واپس اپنی جگہ پر آ گئی ”یہ ٹھیک کہہ رہا ہے۔ اس کے پاس کوئی ہتھیار نہیں ہے۔“

”مگر تمہیں اتنا اعتبار کیوں ہے کہ ہم اپنی جانیں بچانے کے لئے تمہیں زندہ چھوڑ دیں گے؟“ میں نے اپنی حیرت دور کرنے کے

لئے جم کلارک سے پوچھا "یہ بھی تو ہو سکتا ہے کہ تمہیں مارنے کے لئے ہم اپنی جانوں کی پروا بھی نہ کریں۔"

"ایسے قتل کے لئے کوئی طاقت ور محرک یا جذبہ درکار ہوتا ہے" وہ اپنی دانست میں ہماری بے بسی سے لطف اندوز ہوتے ہوئے مسکرا کر بولا "اور مجرموں میں یہ محرک یا جذبہ مفقود ہوتا ہے۔ ہر عادی مجرم اپنی زندگی کا پہلا جرم صرف زندہ رہنے کے لئے کرتا ہے پھر جرائم کی دلدل میں دھنستا چلا جاتا ہے۔ جو شخص محض زندہ رہنے کے لئے جرم کا ارتکاب کر بیٹھے اسے اپنی جان بہت زیادہ عزیز ہوتی ہے۔ یوں کہو کہ وہ موت سے ڈرنے لگتا ہے۔ بڑے سے بڑا مجرم بھی اپنے دل کی گہرائیوں میں ڈرپوک اور کمزور ہوتا ہے۔ میں تم دونوں سے اور تمہارے ماضی سے اچھی طرح واقف ہوں۔ میری طرح تم دونوں بھی عادی مجرم ہو۔ کسی مضبوط محرک اور جذبے سے خالی۔ اپنی جانوں کا خطرہ مول لے کر تم مجھے مار ہی نہیں سکتے۔"

وہ جرائم کی دنیا کا گرگ باراں دیدہ تھا۔ اس نے جو کچھ کہا وہ مجرمانہ فطرت اور نفسیات پر لکھی گئی ضخیم ترین کتابوں کا علمی نچوڑ تھا۔ اس سے چوک بس یہ ہوئی تھی کہ اس نے اپنے منصوبے کی بنیاد ہمارے ماضی پر رکھی تھی۔ اسے یہ معلوم نہیں تھا کہ ہم جرائم کو خیرباد کہہ کر کسی دوسرے مشن پر کام کر رہے تھے۔

جمی لانبذ کی موت کی خبر ملنے سے پہلے میری نگاہ میں ویرا کی بہت زیادہ اہمیت نہیں تھی۔ وہ ایک طاقت ور اور بارسوخ مجرم کی اکلوتی نازوں سے پلی ہوئی اولاد تھی اور اپنے من مانے انداز میں زندگی گزارنے کی عادی تھی۔ اس نے کسی آوارہ پنچھی کی طرح اڑان بھرتے بھرتے میرے آشیانے میں بسیرا کر لیا تھا۔ مجھے کچھ اندازہ نہیں تھا کہ وہ کب تک میرے ساتھ رہے گی۔ پچھلی شام اس نے جہانگیر کے گھر میں نشے میں ڈوب کر جو کچھ کہا تھا وہ بھی مجھے زیادہ متاثر نہیں کر سکا تھا۔ مجھے معلوم تھا کہ وہ رنگین پنچھی دل بھرنے تک میرے ساتھ رہے گا اور جس دن اس کا دل یکسانیت سے اکتا جائے گا کسی نئے ٹھکانے کی تلاش میں آسمان کی بے کراں وسعتوں میں پرواز کر جائے گا۔ لیکن اس کی بے بسی کی خبر سنتے ہی میں اپنے دل پر اس کی سلامتی کا بوجھ محسوس کرنے لگا تھا۔ اب وہ ارب پتی باپ کی اکلوتی بیٹی نہیں رہی تھی۔ ایک یتیم و بے سہارا و مجبور بن گئی تھی جو درندوں کے غول میں گھری ہوئی تھی۔ اسے بچانا میرا فرض تھا۔ میں نے اسے چارا بنانے کے ہر خیال کو سوچے بغیر مسترد کر دیا۔ جم کلارک کی لائی ہوئی ایک خبر نے ویرا کو میری ساری ہمدردیوں کا مستحق بنا دیا تھا۔ ویرا نے اردو میں اس نابکار کو کسی ویرانے میں لے چلنے کا مشورہ دے کر مجھے ایک راہ سجھا دی تھی اور میرا ذہن مسلسل اسی راہ پر کام کر رہا تھا لیکن اس وقت فوری مسئلہ ہوٹل سے نکلنے کا تھا۔ میں نے چند ثانیوں تک ہوٹل کی لابی کے نقشے کے بارے میں سوچا پھر اپنا دایاں ہاتھ اسٹین گن سمیت کوٹ کی جیب میں ڈال لیا۔

"اب میرا دایاں ہاتھ یوں ہی رہے گا۔ اسٹین گن کا رخ تمہاری طرف ہوگا۔ تمہیں کوئی خطرہ محسوس ہوا یا تمہارا کوئی ذرا سا بھی فریب نظر آیا تو میں سب سے پہلے تمہیں ٹھکانے لگا دوں گا" میں نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔

"اور تم بھی سن لو کہ میرے ساتھ کوئی چال بازی کر کے تم پاتال میں بھی زندہ نہیں رہ سکو گے۔ تم قانون کے باغی ہو، تمہیں کہیں پناہ نہیں مل سکے گی۔ سی آئی اے کے ایجنٹ ایک بار تمہیں دیکھ لیں تو سنگ سے بھی ڈھونڈ نکالیں گے اور بے دردی سے مار دیں گے۔ وہی ہونا چاہئے جو طے ہوا ہے" اس کے انداز میں ذرا سی بھی کمی واقع نہیں ہوئی تھی۔ وہ قدرے توقف کے بعد پھر بولنے لگا۔ "اس کمرے میں اب تک جو کچھ ہوا ہے وہ میرے اندازوں کے عین مطابق ہے۔ ویرا نے ہیروئن کی فراہمی سے معذوری ظاہر کر کے یہ ثابت کر دیا کہ وہ اب تنظیم کی وفادار نہیں ہے۔ اسے مفاہمت کی راہ پر لانے کے لئے مجھے جمی لانبذ کی موت کی خبر سنانی پڑی۔ اب میں نے تمہارے ساتھ جو کچھ طے کیا ہے وہ بھی پہلے سے سوچا سمجھا تھا۔ میں اپنے دونوں آدمیوں کو یہ سب بتا چکا تھا اس لئے سمجھوتے کی خلاف ورزی نہیں ہونی چاہئے۔"

"ٹھیک ہے۔ پہلے تم نکلو" میں نے ویرا سے مخاطب ہو کر کہا "تمہارے پیچھے جم باہر نکلے گا۔"

وہ مختصر سی سہمی قطار کمرے سے نکل کر لفٹ کی طرف بڑھنے لگی۔

میں نے اسے ہوٹل سے نکال لے جانے کا معاملہ خوش اسلوبی سے طے کر لیا تھا۔ اس بارے میں جم کلارک خود بھی تعاون کر رہا تھا۔ اس نے اپنے پورے منصوبے کی بنیاد ایک غلط مفروضے پر رکھی تھی۔ اس اعتبار سے وہ جمی لانبذ سے بدرجہا حقیر شخص تھا۔ جمی لانبذ میرے ہی نہیں اپنے ہر حریف کے بارے میں تازہ ترین معلومات رکھنے کی کوشش کرتا تھا۔ اسے یہ معلوم نہیں تھا کہ میں پاکستان میں اسپیشل ٹاسک فورس والوں سے مل کر کام کر رہا تھا لیکن وہ اتنا ضرور جانتا تھا کہ میں پاکستان کی کسی نہ کسی ایجنسی کے ساتھ کام کر رہا تھا۔

جم کلارک کو میرے بارے میں بس وہی کچھ معلوم تھا جو کسی زمانے میں جمی لانبذ نے اسے بتا دیا ہوگا۔ وہ بعد میں ہونے والی تبدیلیوں سے بالکل بے خبر تھا۔ جمی لانبذ کی ہلاکت کے بعد اس نے تنظیم کی سربراہی کا منصب ضرور سنبھال لیا تھا لیکن وہ جمی لانبذ کی کھوپڑی میں موجود معلومات کے ذخیرے تک رسائی حاصل کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکا تھا۔ اس وقت جم کلارک کی وہ ناکامی میرے لئے بڑی کامیابی کی کلید بن سکتی تھی۔

جم کلارک غیر مسلح تھا لیکن ہوٹل کی لابی میں اس کے پانچ مسلح محافظ موجود تھے۔ میں نے اپنا پورا یقین کر لیا تھا کہ وہ بالکل نہتا تھا۔ ایسی صورت میں پانچ مسلح آدمیوں کے بارے میں اس کے دعوے پر شبہ کرنے کا کوئی جواز نہیں تھا۔ ان پانچوں میں سے دو امریکی سی آئی اے کے ایجنٹ تھے۔ یہ امر بھی تھا کہ وہ جم کلارک

کی حفاظت کے لیے جدید ترین ہتھیاروں اور وافر میگزین سے لیس ہوتے ان کے تین مقامی مددگاروں کا اسلحہ اس کے علاوہ ہوتا۔ ان لوگوں کی مضبوط پوزیشن کے مقابلے میں میرے پاس صرف دو ہتھیار تھے ایک بیم گن اور دوسرا پستول جب کہ ویرا اسلحہ لیے بغیر ہی گھر سے نکل کھڑی ہوئی تھی۔

اس میں کوئی شبہ نہیں کہ بیم گن اپنی ہلاکت خیزی کی بنا پر بہت اہم اور موثر تھی لیکن اس کی تباہی کا دائرہ بہت محدود تھا۔ کسی بند احاطے میں بیم گن سے ہاتھی کو بھی گرایا جاسکتا تھا لیکن کھلے میدان میں بیم گن اپنی محدود رینج کی وجہ سے ناکارہ ہو کر رہ جاتی۔ پستول یا ریوالور کی گولی کے مقابلے میں بیم گن کے نوزل سے خارج ہونے والی ہولناک شعاعوں کی مار بہت کم تھی۔ اس سے صرف دست بدست جنگ میں ہی حیران کن نتائج حاصل کیے جاسکتے تھے اس لیے ہماری کل پونجی ایک پستول پر مشتمل تھی جس کے میگزین میں صرف سات گولیاں موجود تھیں۔

اگر میں جم کلارک کو لے کر کسی ویرانے کی طرف نکل کھڑا ہوتا تو اس کے پانچوں آدمی شکاری کتوں کی طرح ہمارے پیچھے لگے رہتے اور پھر ویرانے میں ہمیں گھیر لیتے۔ پستول کی صرف سات گولیوں سے میں انہیں کوئی قابل ذکر نقصان نہیں پہنچا سکتا تھا۔ کسی بھی باقاعدہ تصادم کا آغاز ہونے کے بعد وہ سات گولیاں زیادہ دیر تک ہمارا ساتھ نہیں دے سکتی تھیں۔ ان گولیوں کے ختم ہونے کے بعد ہم دونوں چیونٹیوں کی طرح پکڑے جاسکتے تھے۔ اس ذہنی تجزیے کے بعد میں نے کسی کھلے ویرانے کا رخ کرنے کا ارادہ یکسر منسوخ کردیا تھا۔

اس وقت ہم جم کلارک کو مسروقہ سلور آئیز کی واپسی کی امید دلا کر اپنے ساتھ لے جارہے تھے اس لیے آسانی کے ساتھ کسی محفوظ عمارت کا رخ بھی کرسکتے تھے ہمارے پاس صرف دو ٹھکانے تھے جہاں ہم جم کلارک کو کسی دقت کے بغیر اپنے قابو میں رکھ سکتے تھے پہلی اور آسان صورت یہ تھی کہ ہم جہانگیر کے وسیع اور ویران مکان کی طرف نکل جاتے جہاں ادھیڑ عمر چوکیدار کے سوا کسی اور شخص کی موجودگی کا امکان نہیں تھا لیکن وہاں جانے میں خطرہ یہ تھا کہ اتنے بڑے مکان کے ہر حصے پر نظر رکھنا ہم دونوں کے لیے دشوار ہوتا۔ ہم وہاں جہانگیر کے ہتھیار بھی استعمال کرسکتے تھے لیکن نفری کی کمی کی وجہ سے یہ خطرہ تھا کہ باہر سے کوئی مدد آنے سے پہلے ہی جم کلارک کے پانچوں ساتھی جہانگیر کے گھر میں داخل ہونے میں کامیاب ہوجاتے تو ہمارے بچاؤ کی تمام راہیں مسدود ہوسکتی تھیں۔

لے دے کر شرف آباد کا فلیٹ ہی رہ جاتا تھا جہاں ہمارے تین قابل اعتماد مددگاروں کے علاوہ کچھ ہتھیار اور فاضل میگزین بھی موجود تھے اور فلیٹ تک رسائی کا صرف ایک ہی راستہ تھا جس پر جم کلارک کے ساتھی زیادہ دیر تک قابض نہیں رہ سکتے تھے فلیٹ پہنچنے کے بعد ہم جم کلارک کو آسانی سے بے دست و پا کر کے ہم اس کے حامیوں کو وہاں سے بھاگ نکلنے پر مجبور کرسکتے تھے۔

لابی میں لفٹ سے باہر نکلتے ہوئے میں نے متلاشی نظروں سے وہاں موجود لوگوں کا جائزہ لیا لیکن جم کلارک کے ساتھیوں کی نشان دہی میں کامیاب نہ ہوسکا۔ میں جم کلارک کے بائیں پہلو سے لگ کر نکاسی کے راستے کی طرف چل دیا۔ ویرا ہمارے پیچھے تھی۔

"تمہیں اپنی گاڑی سے چلنا ہوگا" باہر نکلنے کے بعد جم نے آہستہ سے کہا "میں سی آئی اے والوں کی گاڑی سے آیا تھا۔ وہ ان ہی کے استعمال میں رہے گی۔"

میں نے غیر ارادی طور پر مڑ کر دیکھا تو ہمارے دور نکل آنے کے بعد مردوں کی ایک ٹولی ہوٹل سے باہر آرہی تھی۔ ان میں مقامیوں کے ساتھ غیر ملکی بھی تھے جم کلارک کو کور کیے رکھنے کی

کوشش کی وجہ سے میں ان لوگوں کی بس ایک جھلک ہی دیکھ سکا جو شناخت کے لیے ناکافی تھی۔

"میرے ساتھی چاہیں تو تمہیں راستے میں گھیر کر بھی مجھے آزادی دلا سکتے ہیں لیکن تم سمجھو گے کہ وہ کوئی مداخلت کیے بغیر تمہارا تعاقب کرتے رہیں گے۔ جوں ہی تمہاری نیت میں فتور آیا وہ موت کے فرشتوں کا روپ دھار لیں گے۔"

"تمہاری نیت اب بھی وہی ہے جو شروع میں تھی" میں نے خشک لہجے میں کہا "میرا خیال ہے کہ تم آسٹن کسی بدعہدی پر اکسانے کی کوشش کر رہے ہو تاکہ تمہارے آدمیوں کو ہم پر ٹوٹ پڑنے کا اشارہ مل سکے۔"

"یہ تمہاری خام خیالی ہے" وہ بے پروائی سے بولا "اس وقت مجھے صرف سلور آئیز سے غرض ہے۔ ایک بار دونوں مقدس سکّے مل جائیں تو از سرِ نو تمہارے بارے میں سوچوں گا۔ فی الحال میں سلور آئیز حاصل کرنے کے لیے تمہیں زندہ رکھنے پر مجبور ہوں۔ تم میری طرف سے مطمئن رہو۔ میں اپنا کام نہیں بگاڑوں گا۔"

کار میں جم کلارک کے لیے میرے برابر والی پسنجر سیٹ ہی موزوں تھی۔ ویرا پچھلی سیٹ پر بیٹھنے لگی تو میں نے پھرتی سے اپنا بغلی ہولسٹر خالی کر کے بھرا ہوا پستول اسے تھما دیا۔ ویرا کے بیٹھ جانے کے بعد میں گھوم کر ڈرائیونگ سیٹ کی طرف والے دروازے پر گیا اور فوراً ہی اندر بیٹھ گیا۔

اس اثنا میں ہمارے پیچھے آنے والے دو ٹکڑیوں میں بٹ چکے تھے۔ دو سپاہی آگے چلے آ رہے تھے اور ایک سپاہی فٹ پاتھ کے سہارے کھڑی ہوئی دیو ہیکل لینڈ روور کا دروازہ کھول رہا تھا۔ اس کے قریب کھڑے ہوئے دو مہذب سفید فاموں کی گردنیں ہماری طرف گھومی ہوئی تھیں۔

ان کا جائزہ لینے کے لیے میں نے بالکل بھی وقت ضائع نہیں کیا۔ بس اپنی گاڑی میں بیٹھے بیٹھے جو کچھ دیکھ سکا وہ دیکھ لیا اور انجن اسٹارٹ کر کے گاڑی آگے بڑھا دی۔

مجھے خیال تھا کہ شرف آباد میں ہمارا فلیٹ گنجان آباد علاقے میں واقع تھا۔ وہ پانچوں غیر معمولی بے جگری کا مظاہرہ کیے بغیر فلیٹ میں گھسنے کی کوشش نہیں کر سکتے تھے۔ جب تک انہیں جم کلارک کے ساتھ کسی گڑبڑ کا یقین نہ ہو جاتا وہ گلی میں رک کر دائیں راستے کی نگرانی کرتے رہتے۔ اگر ہم فلیٹ میں پہنچتے ہی ازل خان کو اس نئی صورت حال سے آگاہ کر دیتے تو وہ اپنی نفری کے ساتھ اس گلی کی ناکا بندی کر کے ان پانچوں خبیثوں پر تگڑا ہاتھ ڈال سکتا تھا۔ ان پانچوں کی اصلیت جان لینے کے بعد اسے ان کو مار ڈالنے میں بھی کوئی تردد نہ ہوتا۔

گاڑی کو کوچہ سب کی ڈھلان کے آخری سرے سے بائیں طرف موڑتے ہوئے اچانک میرے ذہن میں جھماکا ہوا۔

ازل خان کو فون کر کے بلانے کے بجائے میں براہ راست اسٹیشن نور بھی جا سکتا تھا۔ وہاں کا بیشتر عملہ مجھے جانتا تھا۔ باہر سے وہ ایک وسیع رہائشی بنگلا معلوم ہوتا تھا۔ اندر پہنچنے سے پہلے جم کلارک کے فرشتوں کو بھی اندازہ نہ ہو پاتا کہ وہ بے خبری میں کیسی بھیانک دلدل میں پھنستے جا رہا ہے۔ ہمارے اندر پہنچتے ہی اے این ایف کے مسلح جوان اپنے بھیانک جال کا نفاذ کر سکتے تھے۔ غالب امکان یہی تھا کہ غیر متوقع حملے کا سامنا کرتے ہی جم کلارک کے ساتھی حواس باختہ ہو کر بچ نکلنے کی کوشش کرتے اور آسانی سے مار لیے جاتے۔

لمحہ بھر کے لیے مجھے افسوس ہونے لگا کہ اسٹیشن نور کی راہ مجھے پہلے کیوں نہ سوجھی لیکن اس وقت بھی کچھ نہیں بگڑا تھا۔ میں نے طمانیت کے گہرے احساس کے ساتھ اسٹیشن نور کی طرف جانے والے راستے پر کار موڑی اور رفتار میں اضافہ کرتا چلا گیا۔ اس وقت تک فضا میں گہرا اندھیرا پھیل چکا تھا اس لیے عقب نما آئینے میں صرف گاڑیوں کے روشن ہیڈ لیمپس نظر آ رہے تھے۔ کسی گاڑی کو شناخت کرنا ناممکن ہو گیا تھا لیکن پھر بھی ہیڈ لیمپس کی بلندی اور ان کے کشادہ درمیانی فاصلے سے میں نے بھانپ لیا کہ جم کلارک کے ساتھیوں کی لینڈ روور اور ہماری گاڑی کے درمیان صرف ایک کار حائل تھی۔

"جمی لائیڈ کے قتل کا واقعہ کب پیش آیا تھا؟" کچھ دیر کے بوجھل سکوت کے بعد ویرا نے سوال کیا۔

"جٹ لیگ کی وجہ سے وقت کا تصور گڈمڈ ہو کر رہ گیا ہے" جم کلارک بولا "تم یوں سمجھ لو کہ یہ واقعہ یہاں کے وقت کے مطابق پرسوں سہ پہر یا شام کو رونما ہوا ہوگا۔"

"اس نے مجھے کبھی پیار سے بیٹی کہہ کے نہیں پکارا" ویرا بوجھل گداز آواز میں کہنے لگی "عملاً مجھے اکلوتی بیٹی کا لاڈ پیار دیتا رہا لیکن عمر بھر حقیقت سے آنکھیں چراتا رہا۔ کبھی میں اس کو پوجنے لگتی تھی اور کبھی اس سے اتنی نفرت ہونے لگتی تھی کہ اس کا منہ نوچ لینے کو جی چاہتا تھا.... لیکن خون کے رشتے اٹل ہوتے ہیں.... انہیں حد سے بڑھا ہوا اختلاف بھی نہیں مٹا سکتا۔ میرے فرشتوں کو بھی واشنگٹن میں پیش آنے والے خون آشام واقعے کا علم نہیں تھا لیکن کل میں اداس تھی۔ میں نے بہت شراب پی تھی.. خواہ مخواہ میرا دل چاہ رہا تھا کہ میں کسی سے لپٹ کر پھوٹ پھوٹ کر روؤں۔ اندر کے اس خالی پن میں میں ذکی سے بہت سی باتیں کرتی رہی۔ میرے اندر ٹوٹ پھوٹ ہو رہی تھی۔ میں نے کل شام پہلی بار کسی مرد کے سامنے اپنی شکست تسلیم کی تھی۔ شاید قدرت مجھ سے وہ سب کہلوا رہی تھی اور میں اپنی روح میں ذکی سے بہت کچھ کہے جا رہی تھی...."

"حیرت کی بات ہے کہ ذکی کو اپنی محبت کا ثمر اتنے عرصے بعد ملا" جم کلارک نے اس کی بات کاٹ کر بے رحمانہ انداز میں کہا "تم دونوں کا رومان تو دنوں سے چل رہا ہے۔ حیرت ہے کہ ذکی نے تمہاری سنگ دلی سے مایوس ہو کر تمہارا پیچھا نہیں چھوڑا۔"

"شٹ اپ!" ویرا نے مضمحل سی آواز میں اسے ڈانٹا "تم

لوگوں کے نزدیک محبت کسی تفریح گاہ سے شروع ہو کر بستر پہ ختم ہو جانے والے ایک عارضی تعلق کا نام ہے۔ تم افراد کا رویہ اکثر وا قعات کو محسوس ہی نہیں کر سکتے۔ مادی ماحول کی رنگا چوندھ میں تم انسانی جذبوں کی پہچان کھو چکے ہو۔"

"تم اس طرح مجھے مطعون کر رہی ہو جیسے تمہارا تعلق ہمارے بجائے کسی اور قوم یا سیارے سے ہو۔" جم کلارک نے استہزا کے ساتھ کہا "امریکا میں اب کسی کے پاس اتنا وقت نہیں رہا کہ دوسروں کے جذبوں کی پہچان میں کرتا پھرے۔ وقت کی قیمت ڈالروں میں ہوتی ہے۔ اسے فضول کاموں میں برباد نہیں کیا جا سکتا۔ رومیو اور جولیٹ والی سست رفتار محبت کے زمانے لد گئے جہاں رہ کر تم قنوطی ہو گئی ہو۔ اپنے ماحول میں واپس لوٹو گی تو تمہاری روایتی سوچ پھر زندہ ہو جائے گی۔ وہاں بہتیرے لوگ آج بھی فرسودہ قباحتوں کو پیار کرتے ہیں۔"

"میں نے کل ہی اس مٹی سے اپنا رشتہ توڑ لیا تھا جو پیار سے خالی ہے۔ شاید میرا لاشعوری فیصلہ درست ہی تھا۔ تم خود ہی بتاؤ کہ اپنے باپ کے قتل کے بعد میرے لیے وہاں کیا رکھا ہے۔ جمی لائینڈ کی دولت و حشمت صرف اس لیے تھی کہ وہ ٹی کا سر غنہ تھا۔ جس لمحے اس سے وہ اعزاز چھین گیا اسے خون میں نہلا دیا گیا۔ وہ ایک عام آدمی کے درجے سے بھی نیچے گر گیا۔ اب وہ سب تمہارا ہے۔ ایک دن یوں ہی تمہارا سر بھی اتار لیا جائے گا۔ کالا دھن کسی سے وفا نہیں کرتا۔ یہی کاہونا ہے جو اس پر قابض ہوتا ہے۔ وہاں جا کر محرومیوں کا عذاب سہنے سے بہتر ہو گا کہ میں کچھ مجبوریوں کے تحت یہاں رہ جاؤں۔ یہاں کے مفلس، میلے اور جاہل لوگ اب بھی مجھے زیادہ اچھے انسان معلوم ہوتے ہیں۔ میں نے ان میں رہ کر بہت کچھ سیکھا ہے۔" ریٹا بار بار کھڑکی سے باہر کچھ دیکھتی جیسے راستے کے بارے میں فکر مند ہو۔

"میں وعدہ کرتا ہوں کہ امریکا میں تمہیں کسی محرومی کا سامنا نہیں کرنا پڑے گا۔ جمی لائینڈ تمہارا باپ تھا مگر تمہیں محبت نہیں دے سکا۔ میں تمہارا کچھ بھی نہیں ہوں لیکن تمہیں بے پناہ پیار دوں گا۔ میرے لیے...."

"حد سے نہ بڑھو جم!" ریٹا نے اس کی بات کاٹ دی "تم سے پیار کرنے سے بہتر ہے کہ میں کریہہ صورت والا ایک گل ڈاگ پال لوں۔ شاید تم میرا وہ تھپڑ بھول گئے جو تمہاری ایک بے ہودہ جسارت کے جواب میں تمہارے رخسار کو گرما گیا تھا۔ میں اس وقت بھی نتائج کی پروا کیے بغیر ایک اور تھپڑ رسید کر سکتی ہوں۔"

"ریٹی ٹھیک ہے۔" جم کلارک کی آواز تلخ ہو گئی "میں تم سے اس کی قیمت ضرور وصول کروں گا۔ ان دنوں تمہارے ستارے عروج پر تھے اب میرا وقت ہے۔ میں تم سے حساب بے باق کراؤں گا۔"

ان دونوں کی گفتگو میں ماضی کی گتھیاں کھلنے لگی تھیں۔ میں فوراً ہی دخل اندازی کر بیٹھا "میں ابھی تک یہ نہیں سمجھ سکا کہ تم نے واشنگٹن میں جمی لائینڈ کے ساتھ پیش آنے والے واقعے کی تشہیر کیوں کی ہے۔"

"دوسروں کو عبرت دلانے کے لیے سزا اور انتقام کی تشہیر ضروری ہوتی ہے" وہ فوراً ہی ریٹا کو بھول کر میری طرف متوجہ ہو گیا "یہ نہ سمجھو کہ میں ہر جگہ اس واقعے کا اعلان کرتا پھر رہا ہوں۔ خانہ پری کے لیے ایف بی آئی والے اس وقت بھی جمی لائینڈ کے قتل کی سرگرمی سے تحقیقات کر رہے ہوں گے مگر چند لوگوں کو اندر کی باتوں کا علم ہے۔ میں ان میں شامل ہوں۔ ریٹا کا ان حقائق سے باخبر ہونا ضروری تھا۔ میرا خیال ہے کہ پاکستان میں تم دونوں کے سوا کسی کو جمی لائینڈ کی ذات میں دلچسپی نہیں ہو گی۔ کوئی بھی شخص تمہاری بات سمجھ ہی نہیں سکے گا۔ آخر میں پھر ثبوت کی بات آ جاتی ہے۔ مان لو کہ میں نے تمہیں اصل بات بتا کے کوئی غلطی یا غداری نہیں کی۔ یہ میرا سوچا سمجھا فیصلہ تھا۔"

"ٹھیک ہے!" ریٹا اسے چیلنج کرنے والے انداز میں بولی۔ "یہاں لاکھوں افراد کو اس واقعے سے کوئی دلچسپی نہیں ہو گی مگر امریکی قونصل خانے کے افسران میری بات دھیان سے سنیں گے۔ واشنگٹن کے لیے یہ بات بہت دلچسپ ہو گی کہ ٹی والا جم کلارک کراچی میں صدر کے بارے میں کیا کچھ کہتا رہا ہے۔"

"واشنگٹن والوں کے پاس ایسی خرافات پڑھنے کا وقت نہیں ہوتا۔ امریکا ایک جمہوری ملک ہے۔ جہاں ہر ایک کو شخصی آزادیاں حاصل ہیں۔ لوگ ملک اور حکومت کو گالیاں تک دیتے رہتے ہیں۔ میری بات پر توجہ اسی وقت دی جائے گی جب میں اپنی کہانی کے ساتھ کوئی ثبوت بھی سامنے لاؤں۔ بالفرض میرا کوئی حاسد تمہاری بات کو ہوا دینے پر تل جائے تو میں اپنے بیان سے مکر کر سارا الزام تمہارے سر ڈال سکتا ہوں۔ جمی لائینڈ تمہارا باپ تھا۔ اس کے کسی ہمدرد نے تم کو فون پر خبر دی ہے کہ تمہارے باپ کو صدر نے مروایا ہے اور تم اپنے جاننے والے ہر امریکی سے اس خبر کی تصدیق کرنے کی کوشش کر رہی ہو۔ تمہارے مقابلے میں ٹی کے سربراہ کی بات زیادہ توجہ سے سنی جائے گی۔ اہم ترین بات یہ ہے کہ اب تم دونوں کو مجھ سے سمجھوتا کرنا ہو گا۔ تم دونوں اسی صورت میں زندہ رہ سکتے ہو کہ میرے لیے کام کرو۔ میرے لیے کام کرنے کی صورت میں تم میری کسی ہدایت سے انحراف نہیں کر سکو گے۔ مجھے یہ بار بار دہرانے کی ضرورت نہیں کہ ٹی کے منحرفین کی سزا صرف موت ہے۔ زینی کی چالاکیاں بھی اسے نہیں بچا سکیں گی۔"

"تم نے بہت اچھی طرح اپنی بات واضح کر دی" میں اسٹیشن پر پہنچنے تک اسے باتوں میں الجھائے رکھنا چاہتا تھا "جمی لائینڈ صرف ایک نام بن کر ٹی پر راج کر رہا تھا۔ اسے کسی نے نہیں دیکھا تھا۔ ریٹا نے لاہور کے لائنز کا بچ کے ایک کباڑ خانے میں پہلی بار جمی لائینڈ کی ایک بوسیدہ فلمی تصویر دیکھی تب اسے علم ہوا تھا کہ اس کا باپ اور جمی لائینڈ ایک ہی شخص کے دو روپ ہیں لیکن تم

نے خود کو لوگوں سے پوشیدہ رکھنے کی کوئی کوشش نہیں کی۔"

"تمہی لائیڈ جنڈل تھا۔ اس نے دنیا کی سب سے مہنگی تفریح گاہوں میں آزادی سے رنگ رلیاں منانے کے لیے خود کو پردے میں رکھا ہوا تھا۔ میں سامنے رہ کر کام کروں گا۔ میرے لیے کام ہی تفریح ہے۔"

"دشمن بہت آسانی سے تمہاری بو پر لگ جائیں گے" دریا نے مضطربانہ انداز میں کہا "وہ نہایت آسانی سے تمہیں اس اسٹیشن پر پہنچا دیں گے جہاں چار تک گنتی مکمل ہونے سے پہلے آدمی مارا جاتا ہے۔"

دریا کے الفاظ پر میں چونک پڑا۔ وہ میرے منتخب کیے ہوئے راستوں کے بارے میں پہلے سے پریشان تھی لیکن اب شاید بھانپ گئی تھی کہ میں کدھر جا رہا تھا۔ بظاہر وہ جم کلارک سے بات کر رہی تھی لیکن اس کے الفاظ میں میرے لیے ایک سوال پوشیدہ تھا۔ وہ اسٹیشن فور کے بارے میں تصدیق کی خواہاں تھی۔

"تم ٹھیک کہہ رہی ہو" میں نے اسی گفتگو کے تسلسل میں دریا کے سوال کا جواب دے دیا اور بات جاری رکھتے ہوئے کہا "مجھے بھائی سربراہ کے مقابلے میں اسرار کے پردوں میں لپٹے ہوئے نامعلوم باس کی دہشت بہت زیادہ ہوتی ہے۔ ہر شخص اپنے دوسرے ساتھی سے چوکنا رہتا ہے کہ کہیں وہی اس کا باس نہ ہو۔"

پرسکون اور نیم خوابیدہ سڑک پر ہماری منزل قریب آ گئی۔ اس سڑک پر ٹریفک کم تھا لیکن دو گاڑیاں قدرے فاصلے سے ہمارے پیچھے لگی ہوئی تھیں۔ غنیمت یہ تھا کہ اس وقت ایس ٹی ایف کی کوئی بڑی گاڑی پھاٹک سے باہر موجود نہیں تھی۔ میں نے کار کی رفتار کم کرنی شروع کر دی۔

پیچھے آنے والوں کی رفتار بھی دھیمی ہونے لگی۔ میں نے گاڑی بائیں طرف موڑ کر پھاٹک کے سامنے روکی اور ہارن بجا دیا۔ تعاقب کرنے والی گاڑیاں رینگتی ہوئی آگے نکل گئیں۔ اس نازک مرحلے پر میرے دل کی دھڑکنیں اچانک ہی تیزی سے تیز تر ہونے لگی تھیں۔

ہارن کے جواب میں سیاہ آہنی پھاٹک کے ایک حصے میں مختصر سی چوکور کھڑکی نمودار ہوئی۔ میں نے اضطراری انداز میں اپنی گاڑی کی کیبن لائٹ جلا دی تاکہ جھانکنے والے کو مجھے پہچاننے میں دشواری نہ ہو۔

میری وہ کوشش بار آور ثابت ہوئی۔ چوکور کھڑکی غائب ہو گئی اور وزنی بولٹ سرکنے کی قدرے تیز آواز کے بعد پھاٹک اندر کی طرف کھول دیا گیا۔ پھاٹک کھولنے والے گن مین کو جم نے بے آرام نگاہوں سے گھورا تھا۔

اندر پورچ میں تین گاڑیاں موجود تھیں جن میں دو جیپیں شامل تھیں۔ ایس ٹی ایف کی تمام گاڑیوں پر غیر سرکاری نمبر پلیٹیں استعمال کی جاتی تھیں لیکن ان گاڑیوں کی نوک پلک فوراً توجہ کا مرکز بن جاتی تھی۔ میں نے ایک جھٹکے سے گاڑی اندر بڑھائی تو جم

کلارک نے پہلی بار بے چینی سے اپنی نشست میں پہلو بدلا اور درشت آواز میں غرایا "تم مجھے کہاں لے آئے ہو؟"

"اسٹیشن فور!" میں نے اس سے زیادہ غرا کر جواب دیا تو وہ مجھ پر ٹوٹ پڑا۔

پھاٹک سے پورچ تک کا فاصلہ بمشکل چند ثانیوں کا تھا مگر ان چند ثانیوں میں یکے بعد دیگرے متعدد واقعات رونما ہو گئے۔ دریا چلتی کار کا دروازہ کھول کر باہر کود گئی اور واویلا کرتی ہوئی زبان ہلانے کا مطالبہ کرنے لگی۔ لان پر ستانے والے متعدد کارکن ہڑبڑا کر اپنی جگہوں سے اٹھ کر کھڑے ہو گئے۔ کوئی نیکر بنیان میں ملبوس تھا، کوئی صرف پتلون پہنے ہوئے تھا۔ متعدد رنگ برنگے لباس بھی نظر آ رہے تھے۔

جم کلارک کے حملہ آور ہونے کی وجہ سے اسٹیئرنگ میرے ہاتھوں سے نکل گیا۔ گاڑی لہرا کر برآمدے کی طرف چلی گئی مگر پیر بھی ایکسیلریٹر سے ہٹ گیا۔ گاڑی ہلکے سے جھٹکے سے رکی اور انجن بند ہو گیا۔ میں جم کلارک کے دیو ہیکل وجود کو دھکیلنے کی کوشش کرنے لگا۔

ایس ٹی ایف کے ستانے والے اہل کاروں نے لمحہ بھر کے لیے اس منظر کو حیرت سے دیکھا پھر تیزی سے کار کی طرف بڑھ آئے۔ اس دوران میں جم کلارک میرے سر پر ٹکریں رسید کرتے ہوئے میرا گلا دبوچنے کی بھرپور کوشش کرتا رہا لیکن میں نے اس کے جبڑوں پر اندھا دھند گھونسے رسید کر کے کامیاب نہیں ہونے دیا۔

ایس ٹی ایف والوں نے پسنجر سیٹ کا دروازہ کھولا اور جم کلارک کی ٹانگیں پکڑ کر اسے کسی بوری کی طرح باہر کھینچنے لگے۔ میری طرف والی کھڑکی میں سے بھی کسی نے پوری طاقت سے اس کے چہرے پر گھونسے مارے۔ وحشیانہ کراہوں کے ساتھ جم کلارک نے میرے شانے چھوڑ دیے۔

ٹانگوں پر ہونے والی زور آزمائی کے نتیجے میں جم کلارک کے تن و توش گیئر لیور پر گرا اور دہلا اٹھا۔ تن باہر والوں نے رحم کا مظاہرہ کیے بغیر اسے باہر گھسیٹ لیا۔ سیٹ سے چمٹنے کی کوشش میں ناکامی کے بعد اگر وہ اپنی دونوں ہتھیلیوں کو زمین پر نہ جماتا تو ایک زبردست جھٹکے سے فرش پر گر کر اپنے کئی دانت گنوا بیٹھا ہوتا۔

اس امر میں کوئی شبہ نہیں کہ جم کلارک غیر معمولی طاقت اور جسامت کا مالک تھا لیکن ایس ٹی ایف والے بھی اپنے کام میں طاق تھے۔ تین نوجوانوں نے اسے فرش پر ہی دبوچا اور اس کی پشت پر سوار ہو گئے۔

"ہتھیار سنبھالو!" میں گاڑی سے باہر نکلتے ہوئے تند سے اونچی آواز میں بولا "باہر سفید لینڈ روور اور سرمئی سوک میں پانچ آدمی منڈلا رہے ہیں۔ انہیں بھی گھیر کر پکڑنا ہے۔"

شاید دریا اس بارے میں پہلے ہی شور مچا چکی تھی۔ اسٹیشن فور میں افراتفری پھیل گئی اور چند ہی ثانیوں میں ہر ایک کے ہاتھ میں کوئی نہ کوئی خودکار ہتھیار نظر آنے لگا۔ اس صورت حال نے مجھے

بوکھلا کر رکھ دیا۔ وہاں کلاں مسلح نفری دستیاب تھی۔ پولیس بھی موجود تھا لیکن میری سمجھ میں نہیں آرہا تھا کہ کس کو کہاں مامور کیا جائے۔ اس وقت مجھے پہلی بار اندازہ ہوا کہ منظم جنگی حکمت عملی تیار کرنے کے لیے پیشہ ورانہ مہارت ناگزیر ہوتی ہے۔

ایس ٹی ایف کے اہل کاروں کے لیے وہ کوئی نئی بات نہیں تھی۔ ایک شخص نے خود ہی بقیہ لوگوں کی کمان سنبھال لی۔ تین تو احاطے کی دیوار کی طرف چلے گئے۔ دو آدمیوں کو چھت پر بھیج دیا گیا۔

"صاحب کو فون کردیا ہے۔ وہ گھر سے نکل رہے ہیں۔" ایک ٹھگنا سا جوان مجھے یہ خبر دے کر مکان کے عقبی حصے کی طرف دوڑ گیا۔ میرے لیے یہ بات اطمینان کا باعث تھی کہ اول خان کے موجود نہ ہونے کے باوجود اس کے آدمیوں نے مجھے پہچان کر بھرپور کارروائی کا آغاز کردیا تھا۔

اچانک فضا میں چند بوکھلائی ہوئی تحیر زدہ آوازیں ابھریں۔ میں تیزی سے پلٹا تو جم کلارک کسی طرح اپنے حریفوں کو جل دے کر بھاگ نکلا تھا۔ اس کا رخ پھاٹک کی طرف تھا۔ وہ پوری قوت سے دوڑتا ہوا ایک نگہبان کے قریب سے گزرا اور اس نے اپنی رائفل کی نال پکڑ کر اسے کسی لاٹھی کی طرح جم کلارک کے سر پر دے مارا۔ رائفل کا چوبی دستہ کھٹ کی آواز کے ساتھ جم کی کھوپڑی سے ٹکرایا اور وہ تیورا کر کسی کٹے ہوئے شہتیر کی طرح وہیں ڈھیر ہوگیا۔ اسے دبوچنے والے مضبوط ڈوری کی لچھی سمیت وہاں آموجود ہوئے اور تیزی سے اس کے ہاتھ پیر باندھنے لگے۔

اس وقت تک اسٹیشن فور میں جو کچھ ہوا تھا، وہ بہت پرشور نہیں تھا۔ مجھے توقع تھی کہ جم کلارک کے ساتھیوں کو اندر کی صورت حال کا ادراک نہ ہوسکا ہوگا۔ میرے لیے وہ صورت حال ناقابل یقین سی معلوم ہو رہی تھی کہ تی جیسی طاقت ور ریاستی تنظیم کا سربراہ جو اپنے فرائض کے سلسلے میں براہ راست اپنے ملک کے صدر کو جواب دہ تھا، کسی حقیر چوپائے کی طرح اسٹیشن فور کے احاطے میں باندھا جارہا تھا۔

میں نے قریب جا کر دیکھا تو جم کلارک کے سر کے زخم سے بہنے والا خون اس کے بالوں میں پھیلتا جارہا تھا۔

"اسے باندھ کر کسی کمرے میں منتقل کردو!" میں نے اسے باندھنے والوں کو ہدایت دی اور سگریٹ سلگا کر برآمدے کی طرف ہولیا۔ مجھے فکر یہ تھی کہ ہم لوگ ایک مضبوط چاردیواری میں محفوظ تھے لیکن اول خان گڑبڑ کی خبر سن کر ادھر آرہا تھا۔ اسے باہر بھٹکتے ہوئے پانچ بھیڑیوں کے بارے میں نہیں بتایا جاسکا تھا۔ پھاٹک کے سامنے اپنی گاڑی روکتے ہی وہ ان درندوں کی کسی انتقامی کارروائی کا نشانہ بن سکتا تھا۔

ریڈیائی آلات اور فون وغیرہ کی دیکھ بھال پر مامور آپریٹر نے یہ بتا کر مجھے تشویش میں مبتلا کردیا کہ اس وقت اول خان کے پاس کوئی لاسلکی ایریئل نہیں تھا۔ میں نے فوراً ہی اس کے گھر کا نمبر ملایا تو وہ

وہاں سے نکل چکا تھا۔ یعنی اسے خطرے سے خبردار کرنے کی کوئی صورت باقی نہیں رہی تھی۔

میں اضطرار اور پریشانی کے عالم میں دوبارہ باہر نکل گیا۔ وہاں ویرا ایس ٹی ایف کے عارف نامی اہل کار سے کسی سنجیدہ گفتگو میں مصروف تھی۔ اس وقت عارف ہی نے جملہ کارروائیوں کی کمان سنبھالی ہوئی تھی۔

مجھے اپنی طرف آتے دیکھ کر وہ دونوں خاموش ہوگئے اور میری طرف دیکھنے لگے۔

"دو منٹوں سے ان دونوں گاڑیوں پر نگاہ رکھی جارہی ہے!" میرے قریب پہنچنے پر عارف نے آگاہ کیا۔ "وہ سامنے والی گلیوں میں ایک دوسرے سے دور ہیں۔ لہٰذا دو رہی ہیں رائفل کی نال کی جھلک بھی دیکھی گئی ہے۔"

"وہ باہر تیار ہیں اور ہم اندر محصور ہیں۔ عمور کیسے لوٹے گا؟" ویرا نے پوچھا۔

"تھوڑی دیر بعد ان کا صبر جواب دے جائے گا اور وہ کچھ نہ کچھ کر رہے گا۔" میں نے کہا۔ "فی الحال مجھے یہ فکر لاحق ہوگئی ہے کہ اول خان اسٹیشن فور میں اندر کے حالات کی خبر سن کر گھر سے روانہ ہوچکا ہے۔ اسے باہر کے خطرے کا علم نہیں ہے اور اس کی گاڑی میں وائرلیس بھی نہیں ہے۔"

"عارف کا خیال ہے کہ باہر نکل کر ان سے چھیڑ چھاڑ شروع کی جائے۔" ویرا مجھے بتانے لگی۔ "ہوسکتا ہے کہ زیادہ دیر ہونے کے بعد وہ خاموشی سے لوٹ جائیں اور رات کی تاریکی میں زیادہ تیاری کے ساتھ یہاں حملہ آور ہوں۔ اسی وقت ان کی کمر توڑ دی جائے تو یہ دوبارہ ادھر کا رخ کرنے کی ہمت نہیں کریں گے۔"

"وہ ہر قیمت پر جم کلارک کو نکال لینا چاہیں گے۔" میں نے اسے یاد دلایا۔ "تم بھول رہی ہو کہ وہ کوئی عام آدمی نہیں، تی جیسی طاقت ور تنظیم کا نیا سربراہ ہے۔ ایک بار مار کھا کر بھی وہ ہمت نہیں ہاریں گے۔ دوسری بلکہ تیسری کوشش بھی کرسکتے ہیں۔ ہاں! یہ فائدہ ضرور ہوسکتا ہے کہ ہم لوگ ایک بار باہر نکل جائیں تو ان سے چھیڑ چھاڑ کے ساتھ ہی اول خان کو راستے میں خطرے سے آگاہ کرسکتے ہیں۔"

میرے جواب سے عارف خوش ہوگیا۔ "ابھی میں بھی یہی سوچ رہا تھا۔"

"دو گاڑیوں میں کچھ آدمیوں کو پوری تیاری کے ساتھ باہر نکالو۔" میں نے لمحہ بھر کے توقف کے بعد کہا۔

"انہیں زندہ پکڑنا ہے یا مجبوری ہو تو ہلاک بھی کیا جاسکتا ہے؟" عارف نے پوچھا۔

"پہلی صورت بہتر ہوگی لیکن ان کے فرار سے موت بہتر ہوگی۔" میں نے اٹل لہجے میں جواب دیا۔

"اور ہاں۔" ویرا اسے روک کر بولی۔ "پوری تیاری کا مطلب لباس کی تبدیلی نہیں بلکہ ہتھیاروں اور فاضل میگزین کے ذخائر سے

جب جو جس لباس میں ہے "جلد از جلد اسی میں نکل پڑے۔"

"میں سمجھتا ہوں مس!" وہ پھیکی مسکراہٹ کے ساتھ بولا اور ان کی طرف چل دیا۔

"اب ہم دونوں یہاں بیٹھ کر کیا کریں گے؟" میں نے دریا کی طرف دیکھ کر پوچھا۔

"انتظار اور باتیں" دریا میرے شانے پر ہاتھ رکھ کے بولی۔ "مجھے یہ دعویٰ نہیں ہے کہ میں اپنے باپ سے محبت کرتی تھی لیکن اس کے ناگہانی قتل کی خبر نے مجھے اندر سے خالی اور اداس کر دیا ہے۔"

"پھر چل کر اپنا غم غلط کر لینا" میں نے اسے تسلی دیتے ہوئے کہا "تیرے کھیل میں نقصان بھی بڑا ہی ہوتا ہے۔ شاید جمی لا نیڈ نے سوچا ہوگا کہ وہ صدر کی کمزوری کا کوئی ناقابل تردید ثبوت حاصل کر لے تو اس کے سہارے عمر بھر تپتی کا بے تاج بادشاہ بنا رہ سکتا ہے۔ اقتدار کی جنگ میں جسے تخت نہیں ملتا پھر اس کا تختہ ہو جاتا ہے۔"

"شاید تختہ یا تختہ اسی کو کہتے ہیں" اس کی آواز میں اداسی تیر رہی تھی "شاید میرے باپ کی موت میں جم کلارک کا کوئی قصور نہ ہو لیکن میں اس سے شدید ترین نفرت میں جلا ہوئی جا رہی ہوں۔ میری خواہش ہے کہ میں اپنے مقتول باپ کے جانشین کو اپنے ہاتھوں سے ہلاک کروں اور پھر اس کی جلتی ہوئی لاش امریکی قونصل خانے کے ڈگے پلوا دوں تاکہ وہ لوگ ایک بڑے باپ کی بیٹی کا درد تکمین تحفہ اپنے صدر کو بھیج سکیں۔"

"وہ ان کا نہیں" تمہارا بھی صدر ہے" میں نے اسے چھیڑا۔ "عزت سے اس کا نام لو۔"

"کرسی پر بیٹھنے کے بعد کوئی کسی کا نہیں ہوتا" دریا تلخی سے بولی۔

اسی وقت عارف نے آواز لگائی کہ اس کے آدمی تیار تھے۔

"میرا خیال ہے کہ میں بھی ان کے ساتھ جاؤں۔ موقع پر موجود رہ کر میں ان کی کچھ رہنمائی بھی کر سکوں گا۔" میں نے عارف کی طرف جاتے ہوئے کہا۔

"پھر میں اکیلی یہاں رہ کر کیا کروں گی..... میں دوسری گاڑی میں بیٹھ جاؤں گی" وہ بھی میرے پیچھے ہو لی۔

دونوں جیپیں روانگی کے لیے تیار کھڑی تھیں۔ ہر جیپ میں ڈرائیور سمیت تین نفوس تھے۔ میں اگلی جیپ میں سوار ہو گیا۔ وہ مکمل آہنی باڈی والی بند اور محفوظ جیپیں تھیں۔ ڈرائیور کے برابر والے شخص کے ہاتھ میں لمبے میگزین والی خود کار رائفل تھی۔ جو آناً فاناً میں ہر طرف موت ہی موت پھیلا سکتی تھی۔ پچھلی سیٹ پر میرے برابر میں بیٹھے ہوئے نیگرو کے پاس لمبی رینج کی رائفل تھی جس سے کافی دور کا نشانہ لے کر فائر کیا جا سکتا تھا۔

"سر سیٹ کے نیچے سے ایک کلاشنکوف نکال لیں۔" ڈرائیور اور نیگرو میں طیوس رائفل بردار نے مجھے مشورہ دیا اور میں نے بلا توقف اس پر عمل کر ڈالا۔ اسی دوران میں دریا دوسری جیپ میں غائب ہو چکی تھی۔

دونوں گاڑیوں کے انجن بیدار ہوئے پھاٹک کھولے اور دیہاتی لیمپس روشن کیے بغیر ان کے رخ موڑ دیئے گئے پھر سب افراد دور ہٹ گئے تاکہ پھاٹک کھلنے پر باہر سے انہیں نہ دیکھا جا سکے۔

پھاٹک تیزی سے کھولا گیا اور ہماری جیپ رینگتی ہوئی باہر نکل گئی لیکن وہ فٹ پاتھ کا مختصر سا قطعہ عبور کر کے سڑک پر گھومنے بھی نہ پائی تھی کہ آہنی چادر سے کسی ٹھوس چیز کے ٹکرانے کی آواز آئی اور میں چوکنا ہو گیا۔ وہ یقیناً کوئی بے آواز گولی تھی جو جیپ کی باڈی کے کسی حصے میں پیوست ہوئی تھی۔

گاڑی میں موجود تینوں آدمی تجربے کار تھے انہوں نے صورت حال کا اندازہ لگانے میں ذرا بھی دیر نہیں کی۔ ڈرائیور نے یک بیک رفتار تیز کر دی۔ میرے برابر والے نے اپنی رائفل کی نال کا سرا کھڑکی سے باہر نکال کر سڑک کے پار والی گلی میں فائر کرنے کا ارادہ کیا ہی تھا کہ فضا کسی رائفل کے ہولناک فائر سے گونج اٹھی۔ پہلے فائر کی گونج ختم ہونے سے پہلے ہی یک بیک دو مزید فائر ہوئے اور فضا ایک انسانی چیخ سے لرز اٹھی۔

میرے برابر والے نے فائر کرنے کا ارادہ ملتوی کر دیا۔ مجھے خیال گزرا کہ وہ فائر شاید پیچھے والی جیپ سے کیے گئے تھے لیکن نیگرو والے نے میرا ذہن پڑھ لیا اور دھیرے سے بولا "چھت پر ہمارے آدمی ٹیلی اسکوپ رائفلیں لیے بیٹھے ہیں اسی لیے دشمن کا ایک آدمی مارا گیا ہے۔ وہ دونوں ہی غضب کے نشانے باز ہیں۔"

میں نے مڑ کر دیکھا تو سڑک خالی تھی۔ پھاٹک سے نکلنے کے بعد ہماری جیپ بائیں طرف مڑی تھی جب کہ دوسری جیپ داہنی طرف نکل گئی تھی۔ ان حالات میں وہی بہترین حکمت عملی تھی۔

فضا میں لرزہ خیز انسانی چیخ گونجنے کے بعد بس چند ثانیوں کے لیے سناٹا چھایا رہا پھر کوئی خود کار رائفل تڑ تڑ کی مسلسل آوازوں کے ساتھ بھونکنے لگی۔ اس طویل برسٹ کے درمیان وقفے وقفے سے رائفل بھی چلتی رہی۔ میں نے اندازہ لگایا کہ جم کلارک کے ساتھ آنے والے جھلاہٹ کے عالم میں کلاشنکوف نما خود کار رائفل کے ساتھ ہی بے آواز رائفل بھی استعمال کر رہے تھے جب کہ اسٹینٹن فور کے نگہبان صرف دور مار رائفلوں کی مدد سے انہیں مار لینے کی کوشش کر رہے تھے۔

کچھ دور جانے کے بعد ڈرائیور نے اپنی تیز رفتاری سے یوٹرن لیا کہ میں اپنا توازن کھو کر رائفل بردار پر لڑھک گیا۔ جیپ فراٹے بھرتی ہوئی آگے بڑھی اس کے ہیڈ لیمپس بجھا دیے گئے اور خطرناک گلی سے ذرا پہلے جیپ روک دی گئی۔ اس دوران میں رائفل بردار کارتوسوں کی پیٹی کے ساتھ ایک تھیلا اپنے شانے پر ڈال چکا تھا۔ کلاشنکوف والے نے میگزین کا تھیلا پہلے ہی سنبھالا ہوا تھا۔ جیپ رکتے ہی وہ دونوں دروازے کھول کر نیچے رینگ گئے۔ میرے لیے گاڑی میں بیٹھے رہنا محال تھا۔ میں بھی اپنی کلاشنکوف لے کر

نیچے اتر گیا۔

اس طویل سڑک کے بیشتر حصے کافی روشن تھے لیکن غالباً کسی کی بے پروائی یا ایس ٹی ایف والوں کے کسی خاص بندوبست کی وجہ سے اسٹیشن فور کے قرب وجوار میں کوئی اسٹریٹ لائٹ روشن نہیں تھی۔

اس وقت تک دوسری جیپ کا کہیں پتا نہیں تھا۔ شاید وہ لوگ اول خان کو راستے میں روک کر پوری طرح باخبر کرنے کے مشن پر نکل گئے تھے۔ میرے آگے جانے والوں میں سے ایک شخص ایک درخت کے تنے کی آڑ میں بیٹھ چکا تھا لیکن دوسرا کسی چوپائے کی طرح جھک کر تیزی سے آگے چلا جا رہا تھا۔

اس درخت کے پاس پہنچ کر مجھے اس پوزیشن کی اہمیت کا اندازہ ہوا کیونکہ وہاں سے گلی میں کھڑی ہوئی لینڈ روور صاف نظر آ رہی تھی۔ اس کی آڑ میں ایک دو انسانی ہیولے بھی متحرک نظر آ رہے تھے۔ میں الجھن میں پڑ گیا کہ ہمارا آگے والا ساتھی کہاں جا رہا تھا لیکن پھر میں اپنا سر جھٹک کر رہ گیا۔

لینڈ روور کے قریب اس وقت سکون تھا۔ کلاشنکوف کے برسٹ کی آوازیں دوسری گلی سے آ رہی تھیں۔ شاید مجرموں کی دوسری ٹولی اپنی سرمستی کار حسب اسی گلی میں موجود تھی اور اپنا میگزین برباد کر رہی تھی۔

"نہیں سر!" مجھے کلاشنکوف سیدھی کرتے دیکھ کر درخت کی آڑ میں بیٹھے ہوئے نیکر پوش نے مجھے ٹوک دیا "ابھی ان کی ساری توجہ اسٹیشن فور پر مرکوز ہے... وہ مجھے اچھی طرح نظر آ رہے ہیں۔ میں ان میں سے کم از کم ایک کو ضرور ماروں گا۔ مجھے رائفل سے پہل کرنے دیں پھر آپ بے شک پورا میگزین خالی کر دیں۔"

اس کی بات معقول تھی۔ میں اندھیرے میں آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر ان ہیولوں کو پہچاننے کی کوشش کرنے لگا جو لینڈ روور کی آڑ میں موجود تھے۔ ان میں سے ایک "اگلے فینڈر پر رائفل کی لمبی نال ٹکائے" اسٹیشن فور کی چھت پر کسی کو نشست لینے کی کوشش کر رہا تھا۔ مجھ پر صورت حال واضح ہونے لگی۔ لینڈ روور والے بے آواز رائفل استعمال کر رہے تھے جب کہ سرمستی کار والے خود کار رائفل چلا رہے تھے جب کہ اسٹیشن فور سے صرف رائفلوں کے فائر آ رہے تھے۔

اس وقت تک دونوں جانب سے خاصا بارود جلایا جا چکا تھا لیکن قرب وجوار سے کسی نے باہر آنے کی ہمت نہیں کی تھی۔ سڑک پر ٹریفک بھی یک لخت معدوم ہو گیا تھا۔ اس دھواں دھار فائرنگ کو لوگ غالباً متحارب گروہوں کی باہمی محاذ آرائی سمجھ کر خود کو اس اندھی لڑائی کا ایندھن بنانے سے گریز کر رہے تھے۔

ٹھک کی گھٹی گھٹی آواز کے ساتھ ایک موہوم سا شعلہ مغربی لینڈ روور سے اسٹیشن فور کی طرف لپکا۔ ان کی رائفل کی نال پر چڑھے ہوئے سائلنسر نے فائر کی آواز کے ساتھ ہی شعلے کو بھی نگل لیا تھا۔

فائر ہوتے ہی میرے ساتھی کو اپنے شکار کی صحیح پوزیشن کا اندازہ ہو گیا اور اس نے بھی گولی داغ دی اور فضا ایک بار پھر کربناک انسانی چیخ سے گونج اٹھی۔ چیخ ختم ہوتے ہوتے انگریزی میں کوئی بلند آہنگ گالی دی گئی اور مجھے اندازہ ہو گیا کہ اس بار سی آئی اے کا کوئی امریکی ایجنٹ گولی کا شکار ہوا تھا۔

نیکر پوش نے اپنی رائفل دوبارہ لوڈ کر کے نال سیدھی کی ہی تھی کہ لینڈ روور ایک تیز جھٹکے سے آگے بڑھی اور پل بھر میں ہماری نگاہوں سے روپوش ہو گئی۔ میں نے لینڈ روور کی چھوڑی ہوئی جگہ کے رخ پر کلاشنکوف کا برسٹ مارا لیکن کچھ بھی نہ ہوا۔ میرا اندازہ تھا کہ ان کا کوئی ساتھی اگر وہاں موجود تھا تو وہ بھی کسی کونے کھدرے میں بھاگ نکلے تاکہ ہم اس گلی میں داخل ہو کر تفصیلی جائزہ لے سکیں۔

چند ثانیوں تک فریق ثانی کا کوئی رد عمل سامنے نہیں آیا تو میرا ساتھی گلی کی طرف دوڑ پڑا۔ اس نے کسی تربیت یافتہ کمانڈو کی طرح رک رک کر مختلف رکاوٹوں کی آڑ لیتے ہوئے اور پینترے بدل بدل کر اپنی پیش قدمی جاری رکھی۔ میں بھی اس کی تقلید کرتا رہا۔ آخر کار ہم گلی کے سرے پر پہنچ گئے۔ وہاں دور دور تک کسی شخص کا پتا تھا نہ ہی لینڈ روور کا کوئی نام و نشان باقی تھا۔

ایک محاذ خاموش ہو چکا تھا لیکن دوسرے محاذ پر بہت تیزی آ گئی تھی۔ دونوں طرف سے کلاشنکوفیں چل رہی تھیں لیکن ان کی آوازوں میں فرق تھا۔ اپنے نوی کے ہتھیار کی آواز پہچان کر اسٹیشن فور کے نشانچیوں نے خاموشی اختیار کر لی تھی۔ شاید انہیں خوف رہا ہو کہ کہیں وہ اپنے ہی ساتھی کو نقصان نہ پہنچا بیٹھیں۔

نیکر اور بنیان میں ملبوس شخص نے اپنی جیب سے ٹارچ نکال کر روشنی کی تو ہمیں مٹی میں تازہ خون کا ایک بڑا سا دھبا نظر آیا۔ غور سے دیکھنے پر گیلی ہوئی مٹی میں بھی خون نظر آیا۔ وہاں نظر آنے والے خون کی مقدار کافی زیادہ تھی جس سے معلوم ہو رہا تھا کہ گولی کی زد میں آنے والے کو شدید زخم آیا تھا جو جان لیوا بھی ثابت ہو سکتا تھا۔

اس وقت میرا ذہن بہت تیزی سے کام کر رہا تھا۔ میں نے لمحوں ہی لمحوں میں حساب لگایا کہ ہماری جیپ پر پہلا فائر بے آواز ہوا تھا۔ اس کے جواب میں اسٹیشن فور کی چھت پر نصب ٹیلی اسکوپک رائفلیں جاگ اٹھی تھیں اور انہوں نے ایک فوجی کو چاٹ لیا تھا۔ اس کا مطلب یہ تھا کہ پہلے زخمی کا تعلق بھی لینڈ روور والوں سے تھا۔ بعد کا واقعہ میرا چشم دید تھا۔ اس حساب سے لینڈ روور کے کھڑے ہونے کے مقام کے آس پاس دو زخمیوں کے خون کے دو واضح دھبے ہونے چاہیے تھے جب کہ وہاں ایک ہی دھبا نظر آ رہا تھا۔ اپنے ذہن کی پیدا کردہ اس گتھی کو سلجھانے کے لیے میں نے فرض کر لیا کہ دو میں سے ایک شخص کو معمولی زخم آیا ہو گا یا گولی اس کے جسم کے پچھلے حصے کو پھاڑ کر خون بہنے کا راستہ بنا کر گزرنے کے بجائے کسی ہڈی یا پٹھے سے ٹکرا کر جسم ہی میں رہ گئی۔

ہوگی۔

میرے ساتھی نے بہت پھرتی کے ساتھ وہاں کا جائزہ مکمل کیا اور ہم دونوں سڑک کی طرف دوڑ پڑے۔ مجھے یاد آیا کہ ادھر ہمارا صرف ایک آدمی تھا جب کہ دشمن کی تعداد ایک سے زیادہ تھی۔ بھرپور فائرنگ سے بھی یہی اندازہ ہو رہا تھا کہ برابر والی گلی کے آس پاس کم از کم تین خودکار دشمنی ہتھیار استعمال کیے جا رہے تھے۔ ہم سڑک کے رخ پر تھے اس لیے ہمیں فوراً ہی اپنے نمبرے ساتھی کی پوزیشن کا اندازہ ہو گیا۔

میرے ساتھی نے چیخ کر کوئی کوڈ ادا کیا تاکہ اپنے ساتھی کو اس سمت میں اپنی موجودگی سے آگاہ کر سکے۔

ہم دونوں نے فٹ پاتھ پر پودوں کے گرد بنی ہوئی سیمنٹ کی جالیوں کے پیچھے مورچا بند ہو کر ہلکے ہلکے برسٹ مارنے شروع کر دیئے۔ رائفل شانے سے لٹکائی گئی تھی اور ہم دونوں باری باری ایک ہی کلاشنکوف استعمال کر رہے تھے۔ میرے ساتھی کے شانے پر موجود تھیلے میں کلاشنکوف کا ایک بھرا ہوا میگزین اور گولیوں کے کئی ڈبے موجود تھے۔ جب اس نے نیا میگزین چڑھایا تو میں نے فوراً ہی خالی میگزین کو بھرنا شروع کر دیا۔

دارث طرف سے فائرنگ میں شدت اور تواتر پیدا ہونے کے چند منٹ بعد دوسری طرف سے ایک خودکار رائفل خاموش ہو گئی۔ مجھے خوش فہمی ہوئی کہ شاید وہ میگزین کی کمی کا شکار ہو چکے تھے لیکن چند ثانیوں بعد ہونے والے ایک بے آواز فائر نے میری طبیعت صاف کر دی۔ وہ گولی میرے چہرے سے چند انچ دور سیمنٹ کی جالی میں پیوست ہوئی تھی اور اس کے اڑائے ہوئے ذرات راہ راست میری آنکھوں میں آئے تھے۔ میں اضطراری طور پر سینے کے بل فٹ پاتھ پر گر گیا کیونکہ بیٹھے رہنے کی صورت میں اگلی گولی میری کھوپڑی بھی اڑا سکتی تھی۔

وہ میری خوش فہمی تھی کہ بے آواز رائفل صرف لینڈ روور والوں کے پاس تھی۔ سرمئی کار والے بھی ضروری ہتھیاروں سے لیس تھے۔ انہوں نے فائرنگ کے شعلوں کو مسلسل ایک ہی جگہ سے نمودار ہوتے دیکھ کر میری اور میرے ساتھی کی کمین گاہ کا اندازہ لگا لیا تھا اور ان میں سے ایک نے کلاشنکوف روک کر بے آواز رائفل سنبھال لی تھی۔

یقینی طور پر وہ صرف دو افراد تھے۔ تیسرا موجود ہوتا تو رائفل فائر کرنے کے لیے کلاشنکوف روکنے کی ضرورت نہیں تھی۔ اس نے فٹ پاتھ پر لیٹے ہی لیٹے اپنے ساتھی سے کلاشنکوف لی اور آگے رینگنے لگا۔

"ہیں رکیں سر!" میرا ساتھی غرایا۔ "آگے خطرہ ہے، مارے جائیں گے۔"

میں اس ٹینشن میں بھی اس کی گفتگو کے تضاد پر دل ہی دل میں ہنسے بغیر نہ رہ سکا۔ احتراماً وہ مجھے سر کہہ رہا تھا لیکن عملاً جھنجھلا رہا تھا۔ شاید وہی اس کا مزاج تھا کہ محاذ پر اپنے بڑے کی غلطی کو بھی برداشت کرنا اس کے اعتبار سے بکسر باہر تھا۔

میں اس کی نازیبا کی پروا کیے بغیر آگے رینگتا رہا۔ میری نگاہ دشمن سے غیر معمولی حد تک ابھرے ہوئے مین ہول پر تھی۔ اس کی آڑ میں لیٹ کر میں بہت بہتر نشانہ لے سکتا تھا۔ میرے ساتھی نے اپنا غصہ رائفل پر نکالا اور میرے منع کرنے پر نال سیدھی کر کے اندھا دھند ایک فائر کر دیا۔

مجھے سرمئی کار کا عقبی حصہ صاف نظر آنے لگا۔ میں فٹ پاتھ سے رینگ کر ایسی جگہ پر آ گیا تھا کہ مخالف سمت سے آنے والی گولیاں سنا کر میرے اوپر سے گزر رہی تھیں۔ میں ذرا بھی سر اوپر اٹھاتا تو میری کھوپڑی میں بیک وقت کئی کھڑکیاں کھل سکتی تھیں۔ غنیمت یہ تھا کہ وہ لوگ ایک ہی سمت میں فائرنگ نہیں کر رہے تھے بلکہ نال کو ایک مختصر سے زاویے پر گھمائے جا رہے تھے۔ بے آواز رائفل سے ایک ناپا تلا فائر ہونے کے بعد دوسری کلاشنکوف پھر چل پڑی۔

میں حفاظت سے ابھرے ہوئے مین ہول کے پیچھے پہنچ گیا۔ وہاں میں کسی خطرے کے بغیر اپنا سر کئی انچ اوپر اٹھا سکتا تھا۔ میں نے پہلو بدل کر سرمئی کار کا جائزہ لیا۔ اپنی کلاشنکوف کی نال سیدھی کی پھر جوں ہی ایک نال سے خارج ہونے والی گولیوں کے محدود شعلے نمودار ہونے شروع ہوئے، میں نے اسی طرف ایک ہلکا سا برسٹ فائر کر دیا۔

فضا ایک دل دوز چیخ سے لرز گئی۔ حریفوں کے ہتھیار یک لخت خاموش ہو گئے۔ کسی وزنی وجود کے گرنے کی دھمک واضح طور پر سنائی دی۔ چند سیکنڈ تک ایس پی ایف والا اپنی دھن میں فائر کرتا رہا پھر کسی بڑی تبدیلی کا ادراک کر کے اس نے بھی ہاتھ روک لیا۔ بھاری فائرنگ سے گونجتی ہوئی فضا میں اچانک ہی غیر فطری سا سناٹا چھا گیا۔

معاً سرمئی کار کی سرخ بریک لائٹس جلیں اور پھر بجھ گئیں۔ میری چھٹی حس نے خطرہ لگایا اور میں نے کسی بھی خطرے کی پروا کیے بغیر زمین چھوڑ کر سرمئی کار کی طرف دوڑ لگا دی۔

اپنے ساتھی کے ناکارہ ہوتے ہی زندہ و سلامت رہ جانے والے حریف نے میدان چھوڑ کر بھاگ نکلنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔ شاید اس نے ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھ کر انجن اسٹارٹ کرنے کی کوشش کی مگر بوکھلاہٹ میں اس کا پیر ایکسی لریٹر کے بجائے بریک پیڈل پر پڑ گیا اور کار کی عقبی روشنیاں جل اٹھیں۔ انجن سے ہیر کے دباؤ کا جواب نہ ملنے پر اس نے اپنا پیر صحیح مقام پر منتقل کیا تو سرخ روشنیاں بجھ گئیں مگر میرے لیے اتنا ہی اشارہ کافی تھا۔

میرے قریب پہنچنے سے پہلے ہی سرمئی کار کے ٹائر چیخے اور وہ دھول اڑاتی ہوئی نہایت تیزی سے آگے بڑھ گئی۔ میں نے اس پر اپنا پورا میگزین خالی کر دیا۔ لیکن اسے روکنے میں کامیاب نہ ہو سکا۔ میری چلائی ہوئی گولیاں کار کے عقبی ٹائروں کے بجائے صرف باڈی کو ادھیڑ کر رہ گئیں مگر میں آگے دوڑتی چلی گئی۔

وہاں خون میں نہائے ہوئے دو انسانی جسم بے سدھ پڑے ہوئے تھے اور دونوں ہی ... تھے یعنی خبر گلی بچ نکلنے میں کامیاب ہو گئے تھے۔ ان دونوں ... قریب گولیوں کے بے شمار خول بھی بکھرے ایک سب مشین گن اور ایک سائلنسر چڑھی ہوئی پستول نالی کا تعلق پڑی ہوئی تھی۔

"سر! تم نے بہت بڑا خطرہ مول لیا" نمبر والا میرے سر پر پہنچ کر غصے سے کانپتی ہوئی آواز میں غرایا "تم کو کچھ ہو جاتا تو ہمارا صاحب ہماری بوٹیاں اڑا دیتا۔ اس طرح تو بے وقوف جانور بھی گولیوں کی باڑھ میں نہیں گھستے۔ تم کو کیا ہو گیا تھا؟" اس کا بس نہیں چل رہا تھا ورنہ وہ میرا گریبان ... غصے میں وہ آپ سے تم پر آ گیا تھا۔

"جو ہونا تھا وہ ہو گیا" میں نے اس کے غصے کا برا مانے بغیر کہا۔ "یہ دیکھو کہ ہمیں کامیابی حاصل ہو گئی۔"

"نتیجہ نہیں، طریقہ دیکھا جاتا ہے۔ لڑنے کا طریقہ ٹھیک ہونا چاہیے، کامیابی خود بخود مل جاتی ہے۔"

اس کی تقریر ادھوری رہ گئی۔ فضا میں ایک ہولناک تصادم کی آواز گونجی تھی۔

"سرمئی کار کسی گاڑی سے ٹکرائی ہے۔" تکا شگوف والا دور سے چلایا۔

اس گلی میں کافی فاصلے پر دو گاڑیاں بری طرح ایک دوسرے میں الجھی ہوئی تھیں۔

نمبر والے نے اپنے داہنے ہاتھ کی دو انگلیاں زبان کے نیچے ڈال کر زور سے سیٹی بجائی۔ آناً فاناً میں ہمارا ڈرائیور جیپ لے آیا اور ہم تینوں پرانی ترتیب سے اس میں سوار ہو گئے۔

"سیدھے چلو... دشمن کی گاڑی کا ایکسیڈنٹ ہو گیا ہے۔" نمبر والا اضطراری لہجے میں بولا۔

جیپ حرکت میں آ گئی۔ دوڑ لگانے کے لیے وہ فاصلہ بہت زیادہ تھا لیکن جیپ جیسے مشینی درندے کے لیے وہی فاصلہ لمحوں کی مار پر تھا۔ دونوں گاڑیوں کے خدوخال واضح ہوتے ہی سب تحیر زدہ آوازوں میں چیخ پڑے۔

وہ ہمارے ساتھ اسپیشل فورس سے نکلنے والی دوسری جیپ تھی جو سرمئی کار سے ٹکرائی تھی۔

پھر ہمیں شناسا چہرے بھی نظر آنے لگے۔ وہ تعداد میں چار تھے۔ دریا اور ازل خان کے علاوہ دو ایس ٹی ایف کے کارکن تھے جو بے حال تباہ شدہ سرمئی کار کے جام دروازے کھولنے کی کوشش کر رہے تھے۔

میرے وجود میں موت کی سی ایک سرد لہر سرایت کر گئی۔ دوسری جیپ میں بھی فورس کے تین ارکان سوار تھے دو نظر آ رہے تھے تیسرا غائب تھا۔ شاید وہ اس حادثے کی بھینٹ چڑھ گیا تھا۔

جیپ رکنے سے پہلے ہی ہم تینوں غیر مسلح حالت میں نیچے کود گئے۔ ان لوگوں نے ہمیں خوشگوار حیرت سے دیکھا تھا۔

"حسن الدین کہاں ہے سر؟" نمبر والے نے کسی تمہید کے بغیر جذبات سے مضطرب آواز میں ازل خان سے پوچھا۔ شاید وہ بھی وہی کچھ سوچ رہا تھا جو میرے ذہن میں آیا تھا۔

"فکر مت کرو" ازل خان نے اس کی پشت پر تھپکی دے کر کہا "وہ میری گاڑی لے کر گیا ہے۔ تم لوگوں کی کیا رپورٹ ہے؟ مقابلہ کیسا چل رہا ہے؟ کوئی نقصان تو نہیں ہوا؟"

وہ رپورٹنگ میں مصروف تھے میں سرمئی کار کا جائزہ لینے لگا۔ وہ اس تصادم میں بری طرح تباہ ہوئی تھی۔ جیپ بالکل سامنے سے اس سے ٹکرائی تھی جس کے نتیجے میں کار کا پورا انجن جیپ کے نیچے جا گھسا تھا۔ ونڈ شیلڈ ریزہ ریزہ ہو کر بکھر گئی تھی۔ شیشے کے بے شمار ٹکڑوں نے تیز چھریوں کی طرح کار ڈرائیور کے پورے چہرے کو ادھیڑ ڈالا تھا۔ اس کے چہرے سے بہنے والا خون اس کے لباس کو رنگین بنا رہا تھا۔ اسٹیئرنگ پچک کر اس کے سینے میں جا گھسا تھا۔ اسٹیئرنگ اور پشت گاہ کے درمیان دبنے سے شاید اس کی پسلیاں بھی ٹوٹ گئی تھیں۔ اس کا جسم بالکل ساکت تھا۔ دونوں بے جان ہاتھ پہلوؤں میں جھول رہے تھے گردن ایک طرف ڈھلک گئی تھی۔

وہ موت سے بچ کر بھاگا لیکن اسے بھیانک تر موت کا سامنا کرنا پڑا تھا۔ اس کا پورا چہرہ خون میں ڈوبا ہوا تھا بس گردن کی کچھ جلد اصل رنگ میں نظر آ رہی تھی جس سے اس کے مقامی ہونے کا اندازہ ہو رہا تھا۔ جم کلارک کی مہم جوئی کے نتیجے میں تینوں عقابی دہشت ناک موت سے دوچار ہوئے تھے دونوں سفید فام بچ نکلے تھے سب کچھ سامنے آ جانے کے بعد مجھے اتنا اطمینان تھا کہ نمبر پوش نے ان میں سے ایک کو ہلاک یا بری طرح زخمی کر دیا تھا۔ اسی وجہ سے دوسرا سفید فام اپنے مردہ یا زخمی ساتھی کو لے کر فرار ہونے پر مجبور ہو گیا تھا۔

"یہ اتفاقی حادثہ نہیں ہے" ازل خان نے میرے قریب آ کر نرمی سے کہا "ہم دانستہ اس گلی سے داخل ہوئے تھے اس کی رفتار دیکھ کر ہی اسے زبردست گئے لیکن یہ سائیڈ دبا کر نکلنے کے چکر میں تھا۔ مجبوراً مجھے جیپ سامنے لانی پڑ گئی۔ غنیمت ہے کہ ہم میں سے کسی کو نقصان نہیں پہنچا کیونکہ ... اپنے زور میں نیچے جا گھسی اور میں پوری طاقت سے ریک لگا چکا تھا۔"

"یہ دیوانگی تھی تمہاری!" دریا اپنے دونوں رخساروں پر ہتھیلیاں رکھ کے بولی "میری تو چیخ نکل گئی تھی۔"

"بعض فیصلے ایسے بھی ہوتے ہیں" ازل خان مسکرا کے بولا "خطرناک مگر ناگزیر۔ ایسے مواقع پر کچھ نہیں بس نیت اور مقصد کی لگن کامیابی کا سبب بنتی ہے۔ ... جاتا ہے۔"

"اپنے صاحب کے خیالات سن رہے ہو؟" میں نے اپنے نمبر پوش ساتھی سے کہا۔ وہ میرے ... ہی کھڑا ہوا تھا۔ اس نے خاموشی سے اپنا سر جھکا لیا۔

ہیجان خیز رفتہ گزارا ہوگا" ربرا متاسفانہ لہجے میں بولی۔ وہ ہم دونوں کے پیچھے لگی ہوئی تھی اور ساری باتیں سن رہی تھی۔

"ربرا نے مجھے بہت کچھ بتایا ہے" اوّل خان ہم دونوں کو اپنے دفتر کی طرف لے جاتے ہوئے بولا "شیباں کی رپورٹ مجھے خدا داد سے مل چکی ہے۔ اگر جم کلارک تم لوگوں سے بلف نہیں کر رہا تھا تو ہمیں پریشانیاں لاحق ہو سکتی ہیں۔ بہتر یہی ہوگا کہ ہم خاموشی سے اس عمارت کو خالی کر کے کہیں اور منتقل ہو جائیں۔"

"وہ کیوں؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔ میرے لیے اس کی تشویش ناقابلِ فہم تھی۔

"تم ان معاملات کو نہیں جانتے۔ جم کلارک امریکیوں کے لیے وی آئی پی ہے۔ اسے اس عمارت میں لاتے ہوئے دیکھا گیا ہے۔ پھر تصادم میں سی آئی اے کے تین مقامی ایجنٹ مارے گئے ہیں۔ دو گورے ایجنٹوں کو بھاگنا پڑا ہے۔ کوئی کہہ رہا تھا کہ ان میں سے بھی ایک ہلاک یا زخمی ہوا ہے۔ امریکی قونصل خانہ حکومت کو پیچھے سے اوپر تک ہلا کر رکھ دے گا۔"

"لیکن ان لوگوں کے جرائم بھی تو سنگین ہیں۔ تم سے کام لینے والے تمہارا دفاع نہیں کریں گے؟"

اوّل خان تلخی سے ہنس دیا "ہماری ملازمت کی بنیادی شرط یہی ہے کہ ہمیں اپنا دفاع خود کرنا ہوتا ہے۔ ہمیں کسی قانون کا کوئی تحفظ حاصل نہیں ہے۔ ہم لاکھ کہتے رہیں کہ جم کلارک ہیروئن فروشوں کی تنظیم شی کا سربراہ ہے۔ مرنے والے تینوں فرد سی آئی اے کے ایجنٹ تھے۔ شکایت کرنے والے امریکی خود سی آئی اے کے ایجنٹ ہیں، کون یقین کرے گا؟ ہم ثبوت کہاں سے لائیں گے۔ بالفرض محال ہمارے پاس سارے ثبوت موجود ہوں تب بھی واقعات کو ان کے اصل روپ میں تسلیم نہیں کیا جائے گا۔ ہماری وجہ سے حکومت پر ریاستی دہشت گردی کا الزام لگ دیا جائے گا۔ مقابلے کو جعلی قرار دے کر یہ تاویل پیش کی جائے گی کہ انتظامیہ کا کام صرف اتنا ہے کہ ملزموں کو ثبوت کے ساتھ عدالت میں پیش کرے۔ انہیں بری کرنا یا مجرم قرار دے کر سزا سنانا عدالت کا کام ہے۔ یہ بہت خطرناک گورکھ دھندا ہے۔ مجھ سے ذرا سی چوک ہوگئی تو کل کو اوّل خان کو قاتل قرار دے کر سولی پر لٹکا دیا جائے گا۔ قوانین کتابوں میں سوتے رہیں تو بہت آسان اور بے ضرر لگتے ہیں۔ ایک بار کسی کے خلاف حرکت میں آجائیں تو فوری دوسروں کے لیے عبرت کا سامان بن جاتا ہے۔"

اپنے دفتر میں پہنچ کر وہ مضمحل انداز میں اپنی کرسی پر ڈھیر ہو گیا۔ ہم دونوں اس کے سامنے پڑی ہوئی آرام دہ کرسیوں پر بیٹھ گئے۔ مجھے اچھی طرح علم تھا کہ اسپیشل ٹاسک فورس والے ہر قانون سے ماورا ہو کر ملکی مفاد کے لیے اپنے ضمیر کے مطابق کام کرتے ہیں۔ حساس نوعیت اور پیچیدہ معاملات میں سرعت سے پیش رفت کر کے طے شدہ ہدف حاصل کرنے کے مقصد ہی کے لیے یہ فورس بنائی گئی تھی لیکن اپنے ہی ملک میں وہ محبِ وطن لوگ

اتنے مجبور اور بے آسرا ہوں گے" اس بات کا مجھے قطعی کوئی اندازہ نہیں تھا۔

"اگر تمہاری باتیں درست مان لی جائیں تو بہ کیسے ممکن ہے کہ اس عمارت سے کہیں اور منتقل ہو کر تم محفوظ و مامون ہو جاؤ۔ یہاں والے ہر وقت اور ہر جگہ تمہارا کھوج لگا سکتے ہیں۔" میں نے کہا۔

"تم بات نہیں سمجھ رہے" وہ مجھے سمجھانے کی کوشش کرنے لگا "یہاں والے ہمارے معاون اور مددگار ہیں لیکن ان کی اپنی مجبوریاں ہیں۔ وہ اپنی ساکھ اور عزت کو بچاتے ہوئے ہمارا پورا پورا ساتھ دیں گے۔ ان کی ساکھ یا عزت کو کوئی خطرہ لاحق ہو گا تو آنکھ بند کر کے ہماری گردنیں کٹوا دیں گے۔"

"شاید تم یہ کہنا چاہ رہے ہو کہ امریکیوں کی طرف سے سفارتی سطح پر شکایت کی گئی تو انتظامیہ اس عمارت کی تلاشی لینے پر مجبور ہو جائے گی؟" چند ثانیوں کے غور کے بعد بات میری سمجھ میں آنے لگی۔

"شاید نہیں بلکہ میں یقیناً یہی کہہ رہا ہوں۔ ہم ہاتھ پر ہاتھ رکھے بیٹھے رہے اور یہاں ہمارا پول کھل گیا تو رنگے ہاتھوں پکڑے جائیں گے اور کوئی ہماری مدد کو نہیں آئے گا" اپنی بے بضاعتی پر اوّل خان جھلانے لگا۔

"یہاں والے مدد کرنی چاہیں تو رپورٹ دے سکتے ہیں کہ اس عمارت کے مکین شکوک و شبہات سے بالاتر ہیں۔"

"پھر تم امریکیوں کو نہیں جانتے" اس نے رکھ بھری آواز میں کہا "کسی امریکی شہری کے مفاد کا معاملہ درپیش ہو تو سفارتی افسران ہر مرحلے پر اپنے مبصروں کی شمولیت ضروری سمجھتے ہیں۔ وہ کبھی کسی ایسے اجلاس، تفتیش یا چھاپے کی کارروائی کو تسلیم نہیں کرتے جس میں ان کے مبصر شامل نہ رہے ہوں۔ جم کلارک کی تلاش کے لیے وہ ایڑی چوٹی کا زور لگا دیں گے۔ تم لکھ کر رکھ لو کہ صبح ہونے تک اس عمارت کو کھنگالا جا رہا ہوگا۔"

"لیکن یہاں سے کہیں اور منتقل ہو کر تم لوگ کیسے بچ سکو گے؟" ان انکشافات پر ربرا بھی حیران تھی۔

"ہم نہیں ہوں گے تو یہاں میدان صاف ہوگا۔ ہمارے ہمدرد تم بظاہر پوری سرگرمی سے ان دہشت گردوں کو تلاش کرتے رہیں گے جن پر جم کلارک کے اغوا کا شبہ ظاہر کیا گیا ہوگا۔ کچھ عرصے تک یہ ہیجان خیز دوڑ دھوپ سے چلتی رہے گی پھر رفتہ رفتہ فائلوں میں دب کر رہ جائے گی" اوّل خان کو کھل کر وضاحت کرنی پڑ گئی۔

"لیکن یہ مکان آباد ہے۔ قرب و جوار کے لوگ تمہارے بارے میں جانتے ہیں۔"

اوّل خان نے ربرا کی بات کاٹ دی "مجھے پوری بات کہنے دو۔ کاش تم دونوں کل صبح آکر اس عمارت کو دیکھ سکو۔ یہ چہ دھول مٹی میں اس طرح اٹی ہوئی ملے گی جیسے مہینوں سے یہاں کسی انسان کا قدم نہ آیا ہو۔ دوسری بات اس علاقے کے مکینوں کی رہ ہمارے بارے میں کچھ نہیں جانتے۔ ہمیں وہاں بہت کم اجنبیا

کرتے ہیں۔ گاڑیوں پر عام نمبر پلیٹیں ہیں۔ فورس کا نام لیا ہی نہیں جاتا۔ ہمارا اسٹاف لوگوں سے بالکل نہیں ملتا۔ لوک ہمیں بڑا ملٹری فورس اور نجی سیکیورٹی سے لے کر تبت اور ناران خود تک سمجھتے ہیں۔ خانے کے خانے کو کئی بار ہماری بھاری اور مشتبہ نقل و حرکت کی طرف متوجہ کیا جا چکا ہے۔ ہمارے بارے میں جب کوئی کچھ جان ہی نہیں پائے گا کیا؟ جائے گا تو ثبوت کہاں سے لائے گا۔ یہاں فرش، فرنیچر اور قالینوں پر جمی ہوئی گرد کی تہیں ہر ایک کو جھوٹا ثابت کر دیں گی۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تمہارے پاس وقت کم اور کام بہت زیادہ ہے۔" میں نے کہا "شاید تم جم کلارک سے باز پرس بھی نہیں کر سکو گے۔ تمہاری منتقلی کی صورت میں اس مردود کا کیا بنے گا؟"

"اسے بعد میں دیکھ لیں گے۔ وہ ہمارے ساتھ جائے گا۔" ازل خان کے ہونٹوں پر مسکراہٹ ابھر آئی۔

"اور تم کہاں جاؤ گے؟" میں نے جوابی مسکراہٹ کے ساتھ پوچھا۔

"شہر سے بالکل ہی الگ تھلگ ویرانہ ہے۔ پہاڑی رستے پر سراب گوٹھ سے آگے ایک متروک فارمنگ ریج اور اس سے ملحقہ نیم بوسیدہ عمارتیں مدت سے خالی پڑی ہیں۔ انہیں آباد کرنے کا ارادہ ہے۔ وہاں ہم کسی کی نظروں میں آئے بغیر دو چار سال گزار سکیں گے۔"

ازل خان کا زری چائے لے آیا جس کی ضرورت محسوس ہو رہی تھی۔ اس کے چلے جانے کے بعد میں نے ازل خان سے فوری خیال کے تحت پوچھا "تمہیں بھی لائیڈ کے قتل کے بارے میں تو معلوم ہو چکا ہوگا؟"

"ہاں زریا نے بتایا تھا اور میں اس سے دلی تعزیت بھی کر چکا ہوں۔"

زریا اچانک ہی ہنس پڑی۔ ہم دونوں حیرت سے اس کا منہ تکنے لگے۔ ذکر اس کے اکلوتے باپ کے قتل کا تھا اور وہ کھلکھلا کر ہنس رہی تھی۔ ایسے مواقع پر وہ ہمیشہ ہی ناقابل فہم ہو کر رہ جاتی تھی۔

"میں تعزیت اور عبارت میں گڑبڑا جاتی ہوں" وہ خود ہی اپنی ہنسی کی وضاحت کرنے لگی "لاکھ کوشش کے باوجود یاد نہیں رہتا کہ بیماروں کے لیے کیا ہوتا ہے اور مرنے والوں سے کیا کہا جاتا ہے۔"

ازل خان زیر لب کچھ بڑبڑاتا ہوا فون کی طرف متوجہ ہو گیا۔ میں نے چائے کی پیالی اٹھالی۔

ایس ٹی ایف والے نہایت سکون سے عرصہ دراز سے اس عمارت کو آباد کیے ہوئے تھے اور شہر کے تقریباً وسط میں رہ کر اپنی تمام کارروائیاں کر رہے تھے لیکن ناگہانی طور پر جم کلارک کے سامنے آنے اور اسے اسٹیشن فور لائے جانے کے نتیجے میں وہ لوگ نئی مشکلات سے دوچار ہو گئے تھے لیکن یہ ایک کھلی حقیقت تھی کہ جم کلارک کے مشن کی تباہی میں میرا کوئی ذاتی مفاد نہیں تھا۔

اس کی بدترین ناکامی سے ان ہی مقاصد کو تقویت ملنی تھی جن کی سربلندی کے لیے ایس ٹی ایف والے دن رات کوشاں رہتے تھے۔

ازل خان نے امریکی سفارت کاروں کے طریقہ کار کے بارے میں جو کچھ کہا وہ پرانی اور مسلسل باتوں کے مربوط اظہار سے زیادہ کچھ بھی نہیں تھا۔ وہ سب سامنے کی باتیں تھیں۔ فرق صرف اتنا تھا کہ میں نے واقعات کی ان کڑیوں کو کبھی بھی یکجا کرنے کی کوشش نہیں کی تھی جب کہ ازل خان نے تمام حالات اور واقعات کو ایک لڑی میں پرو کر امریکیوں کے طریقہ واردات کے بارے میں ایک واضح تصویر بنائی تھی۔

چائے نوشی کے دوران میں مجھے یہاں تک یاد آگیا کہ امریکی اپنے شہریوں کے بیرون ملک مفادات کے معاملے میں اتنے سرگرم، حساس اور فعال تھے کہ مقامی تحقیق و تفتیش پر اعتبار نہ کرتے ہوئے کئی ممالک میں اپنی ٹیموں کے ذریعے مجرموں کی تلاش کا کام سرانجام دے چکے تھے اور مقامی انتظامیہ کی کسی بھی جانب داری کی صورت میں وہ جم کلارک کی تلاش کے لیے امریکا سے اپنے ماہرین کو طلب کر سکتے تھے۔

ازل خان نے کئی فون کیے۔ وہ سامنے والی گلی میں موجود تین لاشوں اور دو تباہ حال گاڑیوں کے علاوہ اسٹیشن فور کی منتقلی کے انتظامات کے بارے میں بھی فکر مند تھا۔ اس نے اپنے کسی اعلیٰ افسر کو ان تمام ممکنہ خطرات سے آگاہ کر دیا جو ان لوگوں کے رکے رہنے کی صورت میں ظہور میں آ سکتے تھے۔ وہ سب سامنے کی

میرا باپ زندہ تھا تو کون سا مجھے
زندگی میں کوئی بھی خوشی نہیں ملی۔
تو اس سے زیادہ نہیں سوچ رہا تھا۔ میں تمہارے فائدے کی بات کر رہا ہوں
تم میری نیت پر شبہ کر رہے ہو۔ میری بات لکھ لو کہ آج نہیں
تو چند روز بعد تم جم کلارک کو ختم کرنے پر مجبور ہو جاؤ گے جب
تک یہ زندہ ہے امریکی سفارت کار اس کی بازیابی کے لیے سر دھڑ
کی بازی لگائے رہیں گے۔ اس کی لاش مل جانے کے بعد ان کے
سارے ان ٹھنڈے پڑ جائیں گے۔“

”اوہ میں اب سمجھا۔“ اول خان ایک گہرا سانس لے کر بولا۔
”تم چاہتی ہو کہ جم کلارک کو ایک فالتو بوجھ کی طرح ڈھونے کے
بجائے فوراً ختم کر دیا جائے۔ تمہاری بات قابل فہم ہے۔ اگر ڈیڈی کو
کوئی اعتراض نہ ہو تو اسی وقت ایک گولی جم کلارک کے نام کی
چلتی ہے۔ اس کی لاش امریکی قونصل خانے کے قریب [illegible] میں
ڈال دی جائے گی۔“

”تم اپنی منتقلی شروع کرو۔ ہم اسے دیکھتے ہیں“ میں نے
پنجابی آواز میں کہا۔

اول خان نے اپنا ایک آدمی ہمارے حوالے کیا اور ہم سب
ایک ساتھ ہی اس کے دفتر سے نکل کھڑے ہوئے۔ اول خان
ہنگامی ہجرت کے انتظامات کرنے کے لیے باہر کی طرف چل دیا۔ ہم
دونوں اس کے آدمی کے ساتھ مکان کے اندرونی حصے کی طرف چل
دیے جہاں جم کلارک کو رکھا گیا تھا۔

جم کلارک کے ہاتھ پیر باندھے گئے تو وہ مکمل بے ہوشی کے
عالم میں تھا لیکن اسے پوری طرح بے دست و پا کرنے کے باوجود
اس کمرے کو مقفل کر دیا گیا تھا جس میں اسے ڈالا گیا تھا۔

شاید دروازے کے بغلی قفل میں چابی کے دخول اور پھر
گھومنے کی آوازوں نے اسے چوکنا کر دیا تھا کیونکہ جب ہم اس بے
سروسامان کمرے میں داخل ہوئے تو جم کلارک انتہائی غضب ناک
انداز میں فرش پر لڑھک رہا تھا۔ ہم تینوں اس کمرے میں داخل
ہوئے تو جم کلارک ایک دیو پیکر جنگلی کی طرح اس کمرے کی آخری
دیوار سے ٹکا ہوا ہماری طرف آرہا تھا۔ ویرا کمرے میں دو قدم
بڑھنے کے بعد اپنی جگہ پر جم کر کھڑی ہو گئی۔ میں بھی اس کے پیچھے
رک گیا۔

دوسرے ہی لمحے جم کلارک فرش پر گول گول لڑھکنیاں کھاتا ہوا ویرا
کے قریب پہنچا تو ویرا کی دائیں لات گردش میں آگئی۔ جم کلارک کے
پیٹ پر پڑنے والی وہ ٹھوکر اتنی شدید تھی کہ وہ اپنا مداری پن بھول
کر بکری کی طرح تڑپنے لگا۔ ویرا کی بے دردانہ ٹھوکر کے لگاتے ہوئے
اسے [illegible] ہو چکا تھا۔

جم کلارک کے منہ میں کپڑا ٹھنسا ہوا تھا اس لیے تمام تر
[illegible] کے باوجود اس کے دہانے سے کوئی آواز برآمد نہیں
ہو رہی تھی۔ ویرا اس کے کرب سے لطف اندوز ہو رہی تھی۔ چند
لمحوں تک وہ اسے غور اور دلچسپی سے دیکھتی رہی پھر اس نے آگے
بڑھ کر اچانک اتنی مضبوطی سے جم کلارک کے سینے پر اپنا دایاں پیر

فوزیا اپنے حریف کو عبرت ناک شکست سے دوچار کرنا چاہتی تھی۔
جم کلارک نے لڑکھڑا کر دوبارہ فرش سے اٹھنے کی کوشش کی
وہ اس بار ویرا نے ہوا میں اڑ کر اپنے پیروں سے اس کی گردن پر
قینچی لگائی کہ اسے لے کر دوبارہ فرش پر ڈھیر ہو گئی۔ جم کلارک
نے اپنی گردن کو آزاد کرانے کی بہتیری کوششیں کیں لیکن کامیاب
نہ ہو سکا۔ ویرا کی سڈول پنڈلیاں بہت تیزی کے ساتھ اس کی گردن
کو کستی رہی تھیں۔

"شی کا سہرا آئی مین ایک آوارہ کتے کا پلا" ویرا ہانپتے ہوئے
جذباتی آواز میں بولی "اب دیکھتی ہوں کہ تو کس طرح میرے چنگل
سے بچتا ہے۔ موت آئی ہوتی ہے تو اسی طرح آ کر رہتی ہے۔"

جم کلارک کی شہ رگ پر ویرا کی پنڈلیوں کا دباؤ بے رحمانہ
انداز میں بڑھتا ہی رہا۔ جم تڑپ تڑپ کر خود کو اس کی گرفت سے
چھڑانے کی کوشش کرتا رہا لیکن کامیاب نہ ہو سکا۔ اس کا دہانہ کھل
گیا اور زبان اس کھلے ہوئے دہانے سے باہر لٹکنے لگی۔ صاف نظر
آرہا تھا کہ ویرا اسے بے بس کر چکی تھی اور اس کی زندگی بس چند
سانسوں کا افسانہ رہ گئی تھی۔

جم کلارک کا پورا وجود پیروں کے بل فضا میں اچھلا۔ اس نے
جھٹکا دے کر خود کو آزاد کرانے کی آخری کوشش کی تھی لیکن ویرا
ہوشیار تھی۔ اس نے اپنی پنڈلیوں کو جنبش دی۔ فضا میں ہڈیوں کے
کڑکڑانے کی آواز بلند ہوئی اور جم کے بدن پر موت کا تشنج طاری
ہو گیا۔

شاید ویرا نے زور لگا کر اس کی گردن کی ہڈی توڑ دی تھی اور وہ
عذاب مرگ میں مبتلا ہو چکا تھا۔

وہ لمحہ بہ لمحہ کمزور پڑتا رہا، ویرا کی پنڈلیوں کی گرفت سخت سے
سخت تر ہوتی چلی گئی۔ آخر کار وہی ہوا جو ہونا تھا۔ تڑپتے تڑپتے، جم
کلارک کا عفریت نما وجود ساکت ہو گیا۔ اسے جہنم واصل کرنے کی
کوششوں میں ویرا کا دل فریب چہرہ پسینوں میں شرابور ہو چکا تھا۔

جم کلارک کے ساکت ہونے کے بعد اس نے اٹھنے کی
کوشش کی تو اس کی پنڈلیوں کے پٹھے اینٹھے ہوئے تھے۔ وہ بدقت
تمام سیدھی کھڑی ہوئی اور مسکراتے ہوئے بولی "حرام زادہ سانڈ کی
طرح طاقت ور تھا۔"

"بہ قریب المرگ آدمی غیر معمولی طور پر طاقت ور ہو جاتا
ہے" میں نے کہا "خوشی کی بات یہ ہے کہ تم نے کسی سے مدد لیے
بغیر تن تنہا اسے ہلاک کیا ہے۔ یہ بہت بڑی بات ہے۔"

"یہی میری آرزو تھی" اس کے ہونٹوں پر سجی ہوئی پھیکی
مسکراہٹ قدرے گہری ہو گئی "میں اپنے مردہ باپ کے کسی جانشین
کو قبول کر ہی نہیں سکتی تھی۔ جم کلارک کو دیکھ کر میری آنکھوں
میں خون سا اتر رہا تھا۔"

"تم نے اس بے چارے کو مار دیا لیکن کوئی نہ کوئی اس کی جگہ
لے لے گا۔ تم کس کس کو موت کے گھاٹ اتارتی پھرو گی۔ جمی
لائیڈ کی موت کے ساتھ شی ختم نہیں ہو سکتی۔ کسی نہ کسی کو اسے
سنبھالنا ہوگا۔"

"جم کلارک، جمی لائیڈ کا جانشین تھا" وہ فتح مندانہ لہجے میں
بولی "اب جو بھی آئے گا وہ جمی لائیڈ کا نہیں، جم کلارک کا جانشین
ہوگا۔ اس خبیث کو مار کر میرا دل ٹھنڈا ہو چکا ہے۔ اب میری بلا
سے کوئی بھی آئے، مجھے اس سے کوئی غرض نہیں ہوگی۔ میرے لیے
اب شی کی وقعت ایک بھولے ہوئے افسانے سے زیادہ نہیں
ہوگی۔"

"اول خان کو بتا دو کہ قیدی راہئ ملک عدم ہو چکا ہے" میں
نے ایس ٹی ایف والے سے کہا "فوری طور پر اس کے کریا کرم کا
بندوبست ہونا چاہیے۔"

"ٹھہرو!" ویرا نے اسے دروازے کی طرف بڑھنے سے روک
دیا اور مجھ سے بولی "اسے میں ٹھکانے لگاؤں گی۔"

"کہاں؟" میں نے اضطراری لہجے میں پوچھا "تم تین من کی
اس لاش کو کہاں لیے پھرو گی؟"

"میں اسے فریزبال کے قرب وجوار میں ڈالوں گی" وہ ایک
عزم کے ساتھ بولی "جم کلارک کی لاش امریکی قونصل خانے کے
قرب وجوار ہی میں ملنی چاہیے۔ اسی طرح انہیں اندازہ ہو سکے گا
کہ ویرا کوئی عام سی لڑکی نہیں ہے۔"

بادی النظر میں جم کلارک عبرت ناک موت سے ہم کنار ہو چکا
تھا۔ ویرا نے وہ کمرا چھوڑنے سے پہلے ایک بار پھر اپنا اطمینان کیا
کہ اس کی نبضیں ساکت تھیں پھر ہم تینوں واپس چل دیے۔
ہمیں جم کلارک سے نمٹنے میں زیادہ وقت نہیں لگا تھا لیکن

میں واپسی پر یہ دیکھ کر حیران رہ گیا کہ اس عمارت کے تمام کمرے بالکل خالی اور ویران ہو چکے تھے۔ ایس ٹی ایف والوں نے نہایت سرعت کے ساتھ اپنا ساز و سامان کمروں سے باہر نکال لیا تھا اور ڈیجیٹم کلینرز کی مدد سے خالی کمروں کے فرش دھو دیا اور گرد کی صفائی شروع کر دی تھی۔

اڈل خان ہمیں برآمدے میں ملا۔ اس نے دوری سے ہمیں دشمن کی موت کی مبارکباد دی تو میں حیران رہ گیا۔ اس کا واحد آدمی ابتدا سے اس وقت تک ہمارے ساتھ تھا پھر اسے کس نے بم کلارک کی موت سے باخبر کیا؟

"میں اتنا باخبر نہ رہوں تو مجھے اپنے اسٹیشن کی کمان سے سبکدوش ہو جانا چاہیے" اس نے لاابالی مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "کوئی بتائے یا نہ بتائے تم دونوں کے چہروں سے کامیابی پھوٹی پڑ رہی ہے۔"

باہر پورچ میں دس پہیوں والا ایک بھاری اور لمبا ٹرک موجود تھا جس پر اسٹیشن فور کا سامان لادا جا رہا تھا۔ وہ کارروائی اتنی سرعت سے شروع ہوئی تھی کہ میں حیران رہ گیا تھا۔ نصف باڈی والے اس ٹرک میں اتنی گنجائش تھی کہ ایک ہی چکر میں اس عمارت سے سارا ضروری سامان منتقل کیا جا سکتا تھا۔

"ویرا چاہتی ہے کہ بم کلارک کی لاش امریکی قونصل خانے کے قریب وہاں پائی جائے" میں نے اڈل خان سے کہا "اس خطرناک خواہش کے بارے میں تمہاری کیا رائے ہے؟"

"خطرناک نہیں، یہ تو بڑی نیک خواہش ہے" اڈل خان نے خوش دلی سے کہا "امریکیوں کو معلوم ہونا چاہیے کہ پاکستان کے ادنیٰ لوگ بھی ان کے مردوں کو مناسب جگہوں تک پہنچانے کا دھیان رکھتے ہیں۔"

"پھر اس تجویز پر کس طرح عمل کیا جائے گا؟" میں نے بے بسی سے سوال کیا۔

"تم دونوں قلعے لوٹ جاؤ، یہ بندوبست میں خود کر لوں گا" اس نے فراخ دلی سے کہا "قونصل خانے کے پہرے دار غافل ہوئے تو میری کوشش ہوگی کہ بم کلارک کی لاش ان کے دروازے پر ہی دریافت ہو۔"

"نئے ٹھکانے پر تم سے رابطے کی کیا صورت رہے گی؟" میں نے سوال کیا۔

"چند گھنٹوں میں وہاں فون فراہم کر دیا جائے گا" اڈل خان نے پرتپاک لہجے میں کہا "میں فون کر کے اپنا نمبر دے دوں گا۔"

ہم دونوں وہاں سے واپس روانہ ہوئے تو ایس ٹی ایف کے دو مسلح آدمی جیپ میں ہمارے پیچھے آ رہے تھے۔ سڑک پر آنے کے بعد ہم نے دیکھا کہ خونریز تصادم سے متاثر ہونے والی گلی بدستور ویران پڑی ہوئی تھی۔ گلی کے نکڑ پر ایس ٹی ایف کے دو مسلح پہرے دار موجود تھے۔ کسی بھی سرکاری ایجنسی کے کسی اہلکار کا دور دور تک پتا نہیں تھا۔

ہم شرف آباد پہنچے تو رات کے بارہ بج چکے تھے۔ ایس ٹی ایف والوں کی جیپ ہمیں منزل مقصود پر پہنچانے کے بعد آگے بڑھتی چلی گئی اور میں نے کال بیل کو دبایا اور رات یا دنگ [illegible] زور بیل کے جواب میں قلعے کا دروازہ کھولا گیا تو اس کے پیچھے غمگین وحشت زدہ چہرے موجود تھے۔

"بہت دیر لگا دی" کہاں رہ گئے تھے تم دونوں؟" سلطانہ نے فوراً ہی پہلا سوال داغ دیا۔

"خدا کا شکر ادا کرو کہ ہم لوگ جلدی واپس آ گئے" میں نے بیٹھتے ہوئے کہا "اگر اڈل وردی تاورڈی میں ویرا کے کا اختتام [illegible] ویرا خانم آج کی رات وہیں گزارنے کے موڈ میں تھی۔"

"اور تمہاری نیت کیا تھی؟" غزالہ نے فوراً ہی پیچھا [illegible] لہجے میں سوال کر ڈالا۔

"میری نیت صاف تھی" میں نے کسی توقف کے بغیر جواب دیا "رکنا پڑتا تو رک جاتا، حالات سازگار ہوتے تو فوراً ہی لوٹ آتا اس میں دور دور تک کسی شک و شبے کی گنجائش نہیں ہے۔"

"اگر کھیل بگڑ جاتا تو ان لوگوں کو غلط راہ پر ڈالنے کے لیے ہمیں رات باہر ہی گزارنی پڑتی" ویرا نے صورت حال کی وضاحت پیش کر ڈالی "غنیمت ہے کہ ہم حالات کو اپنی مرضی کے مطابق چلانے میں کامیاب رہے اور معاملات نمٹانے کے بعد وقت پر یہاں نظر آ رہے ہیں۔"

"اس امریکی کا کیا بنا جس نے تمہیں بلایا تھا؟" جوانا [illegible] چہرے پر بھی تشویش کے سائے لرزاں تھے۔

"امریکا کے لیے یہ سرزمین بہت ناموافق ہے" ویرا [illegible] ہوئے کہا "پہلے جونز اور پال انجرٹن آئے تو ویرا نے انھیں [illegible] رکھ دیا۔ بم کلارک یہاں تک کے طویل سفر کی تھکان اتارنے آیا تھا کہ جہنم رسید ہو گیا۔ یہ لوگ خود کو [illegible] خان سمجھ کر آتے ہیں اور آتے ہی منہ کی کھاتے ہیں۔"

"شاید یہی وہ سمجھتے ہیں جو بن بلائے مرنے جاتے ہیں" بم کی موت کی خبر سن کر غزالہ بھی کھل اٹھی تھی "پتا نہیں انھیں جلدی مرجھانے کے لیے یہاں کیوں بھیجا جا رہا ہے۔"

"بظاہر وہ سلور ٹینٹیز کی واپسی کا مطالبہ لے کر آیا تھا" اچانک خیال آیا کہ ویرا نے اپنے باپ کی موت کا [illegible] اور میں نے اس وقت تک اس اہم واقعے کا کوئی ذکر نہیں کیا میں نے فوراً ہی بات گھماتے ہوئے کہا "لیکن بات اتنی ہی نہیں ہے۔ اہم ترین خبر یہ ہے کہ امریکا میں جمی لائینڈ کو موت کے گھاٹ اتارا جا چکا ہے اور..."

ان سب کی تحیر زدہ نگاہوں میں میری بات ادھوری [illegible] ان میں سے کسی کو یقین نہیں آ رہا تھا کہ جمی لائینڈ جیسا بارسوخ کردار بڑی خاموشی سے ہلاک کیا جا سکتا ہے۔

اپنے باپ کے قتل کا ذکر چھیڑنے پر ویرا کے ہونٹوں پر سے مسکراہٹ رخصت ہوگئی اور اس کی آنکھوں میں مایوسی نے ڈیرے ڈال دیے۔ میں، غزالہ، سلطان شاہ اور جہانگیر کے بے در بے سوالات کے جواب میں جمی لائیڈ کی اچانک موت کے اسباب پر روشنی ڈالنے لگا۔

"وہ مارا گیا تو جم کلارک کس اختیار کے تحت سلور آئیز لینے آیا تھا؟" جمی لائیڈ کے قتل کے محرکات سے مطمئن ہونے کے بعد جہانگیر نے الجھن آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"اسے جمی لائیڈ کا جانشین نامزد کیا گیا ہے۔" میں نے سگریٹ کا ایک گہرا کش لے کر کہا "اب جوشی کا دوسرا سپر ترکی میں تھا۔ ویرا نے اس کی گردن توڑ کر اپنے باپ کی موت کا انتقام لے لیا۔ چند روز کے وقفے میں آج شی دوسری بار لاوارث ہوچکی ہے۔ اب دیکھنا ہوگا کہ اس کی جگہ کسے نامزد کیا جاتا ہے۔"

"اگر سلور آئیز اتنی ہی اہم تھیں تو تم نے جم کلارک کی سلور آئیز بھی اپنے قبضے میں لے لی ہوں گی؟" غزالہ نے پرتجسس لہجے میں سوال کیا "اسے لینے کے دینے پڑ گئے ہوں گے۔"

"نہیں..." میں نے ویرا کی طرف دیکھا اور وہ فوراً ہی بول پڑی "ہوٹل میں اس کی جامہ تلاشی لیتے ہوئے میں نے سلور آئیز کا خیال رکھا تھا لیکن وہ اس کے پاس نہیں تھیں۔ میں بھی یہ بات سمجھ رہی تھی کہ ہمیں سلور آئیز سے کوئی فائدہ پہنچے یا نہ پہنچے مگر ترکی میں کیا دو سلور آئیز چھن جانے سے شی کے بڑوں میں صف ماتم بچھ جائے گی۔"

"جم کلارک کی موت ان کے لیے اس سے بڑا صدمہ ثابت ہوگی" سلطان شاہ پرجوش لہجے میں بولا "اب پوری بات میری سمجھ میں آتی جارہی ہے۔ جمی لائیڈ کے مرتے ہی شی کے بڑوں نے ویرا پر سختیاں شروع کرنے کا فیصلہ کرلیا ہوگا۔ جمی لائیڈ اسے اپنی بیٹی تسلیم نہ کرنے کے باوجود بہت ڈھیل دیتا رہتا تھا جو ان بڑوں کو ناگوار گزرتی ہوگی۔ جمی لائیڈ کی زندگی میں وہ دم بھی نہیں مار سکتے تھے۔ اس کا صفایا ہوتے ہی انہیں اپنی کدورتیں نکالنے کا سنہرا موقع مل گیا۔ جم کلارک سلور آئیز کی واپسی پر ہی اکتفا نہ کرتا۔ وہ یقیناً اور ہی ارادے لے کر آیا ہوگا۔"

"میری سمجھ میں نہیں آرہا کہ میں جمی لائیڈ کی موت پر تم سے ہمدردی کروں یا جم کلارک کے مرنے پر خوشی کا اظہار کروں" غزالہ نے ویرا کو گلے لگا کر نہایت دردمندانہ لہجے میں کہا "وہ زندہ تھا تب بھی تم باپ کے سائے اور اس کے شفقت بھرے دو بولوں کے لیے ترستی رہیں... وہ زندہ تھا تو اس کے سدھرنے کی ایک موہوم سی امید زندہ تھی لیکن آج وہ امید بھی دم توڑ گئی ہے۔ میں تمہارا دکھ سمجھ رہی ہوں... وقت گزرنے کے ساتھ خدا ہی تم کو صبر دے گا۔"

ایک محبت بھرا سہارا میسر آتے ہی ویرا کا جذباتی ابال آنکھوں کے راستے بہہ نکلا۔ اس نے غزالہ کے شانے پر چہرہ ٹکا کر اپنی آنکھیں موند لی تھیں لیکن بند پپوٹوں کے نیچے سے سفید موتی ابلے چلے آرہے تھے۔

سلطان شاہ نے بوکھلائی ہوئی، مستفسرانہ نگاہوں سے میری طرف دیکھا اور میں نے ہاتھ کے اشارے سے اسے مداخلت کرنے سے روک دیا۔ اس نازک جذباتی موڑ پر تسلی ویرا کے لیے تباہ کن ثابت ہوسکتی تھی۔ میری دانست میں یہ بہت اچھا تھا کہ وہ اپنے دل کا غبار ہلکا کررہی تھی۔ غزالہ بہت محبت کے ساتھ اسے اپنی آغوش میں لے کھڑی تھی۔

ویرا کوئی آواز پیدا کیے بغیر کئی منٹ تک خاموشی سے روتی رہی۔ اس کے بدن کی لرزشوں سے ظاہر ہورہا تھا کہ اس کے وجود میں ایک ہلچل مچی ہوئی تھی۔ ایک سفاک اور خود غرض باپ کے لیے کسی مغربی دوشیزہ کے دل کا وہ گداز میرے لیے حیرت ناک تھا۔ ویرا مغرب زدہ اور مغرب پرست ضرور تھی لیکن اس کے اندر وہ انسانی روح تھی جو خون کے رشتوں کو ہر حال میں خراج پیش کرنے کو فرض عین سمجھتی ہے۔

غزالہ اسے لے کر صوفے پر بیٹھ گئی۔ آخر ویرا نے غزالہ کے پلو سے اپنی آنکھیں خشک کرتے ہوئے خود کو سنبھالا، سلطان شاہ کے پیش کیے ہوئے ٹھنڈے پانی سے اپنا حلق تر کیا پھر رندھی ہوئی آواز میں بولی "میری سمجھ میں نہیں آرہا کہ میں کس طرح تم سب کا شکریہ ادا کروں۔ آج میں تم لوگوں کے درمیان نہ ہوتی تو شاید رو رو کر خود کو ختم ہی کرلیتی... میں جانتی ہوں کہ وہ میرا باپ تھا۔ آخری ملاقات میں اس نے خود مجھ سے اعتراف کیا تھا کہ میں اس کی ایک بھول کا شاخسانہ تھی لیکن یہ کیسا ظلم ہے کہ وہ مجھے میری پہچان دیے بغیر مر گیا... مجھے اس کی موت پر ذرا بھی قلق نہیں ہے۔ مجھے اس بات

کا دکھ ہے کہ اس نے چار شادیوں میں مجھے کبھی اپنی بیوی تسلیم نہیں کیا۔ مجھ سے بھی کم عمر لڑکیوں سے دوستی کر کے ان کی زندگیاں تباہ کرنے کے شوق میں وہ خود کو ہمیشہ لاولد ظاہر کرتا رہا اور آخر کار لاولد ہی مر گیا۔"

"اگر تم سچ کہہ رہی ہو تو اس کے بارے میں زیادہ نہ سوچو" جہانگیر نے نہایت بردباری سے کہا "وہ تمہیں بھولا رہا۔ اب تم اسے بھول جاؤ۔ تم نے اپنی زندگی بے مصرف نہیں گزاری۔ ماں اور باپ کے سائے سے محروم ہونے کے باوجود تم نے اپنی شناخت بنائی ہے۔ ہماری نظروں میں ویرا ایک نام نہیں 'لیجنڈ' ہے۔ عظمت اور بڑائی کی علامت۔"

"اتنا تکلف نہ کرو" سلطان شاہ نے نہایت سنجیدگی سے کہا "ہمیں تو تمہیں بھی ایک ساتھ رہنا ہے۔ ویرا کے دشمنوں سے ڈر کر اسے اتنا چھوڑ دیا تو کل یہ ہمیں کہاں بھی نہیں ڈالے گی۔ قصہ مختصر یہ سر زمین ہی رہنا چاہیے۔ زمینی گلیشیئر کو آسمانی بلندیاں راس نہیں آتیں کیونکہ وہاں کا درجہ حرارت بہت کم ہوتا ہے۔"

ویرا کی آنکھیں نم اور چہرہ اداس تھا مگر اس کے ہونٹوں پر دلکش مسکراہٹ ابھر گئی "یہ شخص مجھے خوش دیکھ سکتا ہے نہ اداس" وہ بھرائی ہوئی آواز کو سنبھالتے ہوئے بولی "مجھے بتاؤ کہ میں اس کے مسخرے پن کا کیا جواب دوں۔"

"اتنی اردو آنے پر جواب دینا فی الحال میں سلطنی جہانی والے جہانگیر بھائی سے مخاطب ہوں۔" سلطان شاہ نے منہ بنا کر کہا۔

"لعنت ہو تم پر" جہانگیر دانت بھینچتے ہوئے غرایا "اب تم میرے پیچھے پڑ گئے ہو۔"

سلطان شاہ نے فوراً اس کے آگے ہاتھ جوڑ دیے اور گھگیا کر کہا "میں یہ گستاخی نہیں کر سکتا۔ مجھے اپنے کولہوں سے بہت عزیز ہیں۔ لی وانگ کے ستم سہتے سہتے تم نے بھی اس فن میں درک حاصل کر لیا ہو گا۔"

جہانگیر کا چہرہ بگڑ گیا کیونکہ اس کے سوا سب ہی دل کھول کر ہنس رہے تھے۔ جہانگیر کا دل جلانے والی بات یہ تھی کہ ویرا کا قہقہہ سب سے بلند آہنگ تھا۔

"ہنسی مذاق بعد میں بھی چلتا رہے گا۔ فی الحال ہمیں اپنی فکر کرنی چاہیے" قذافی کے طول پکڑنے پر مجھے مداخلت کرنی پڑی کیونکہ ماحول پر چھایا ہوا جمود ختم ہوتے ہی وہ چاروں بے فکری کے مظاہرے پر اتر آئے تھے۔

"کیا یہ کافی نہیں ہے کہ ہم سب یہاں ہم کلارک کی موت کا جشن منا رہے ہیں؟" جہانگیر نے پوچھا۔ اس وقت وہ بھی اپنی ابتدائی برہمی کو بھول کر بدلے ہوئے ماحول سے لطف اندوز ہو رہا تھا۔

"وہ اکیلا نہیں تھا" میں نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا "اس کے ساتھ سی آئی اے کے دو امریکی ایجنٹ بھی قتل ہوئے ہیں۔ یہ جرم کلارک انہیں ہماری صورتیں دکھانا چاہتا تھا۔ وہ دو مہینے سے مکمل یہ کام کر چکا تھا۔ اب وہ ہم دونوں کی گردنیں کاٹنے بغیر یہاں سے نہیں لوٹیں گے۔ پہلے ہمارا جرم صرف اتنا تھا کہ ہم لائیڈ اپنی بعض ناگزیر مصلحتوں کی بنا پر ہمیں رعایتیں دے رہا تھا۔ اب دوسرا سنگین تر جرم یہ ہے کہ ہم نے ان کے سب سے اہم مہرے کلارک کو ہمیشہ کے لیے خاموش کر دیا ہے۔"

"وہ ادھر کا رخ نہیں کریں گے..." سلطان شاہ نے بولنا چاہا لیکن میں نے اس کی بات کاٹ دی۔

"یہ نہ سوچو کہ وہ غیر ملکی ہونے کی وجہ سے کھل کر کام نہیں کر سکیں گے۔ آج ان کی طرف سے لڑتے ہوئے جو شخص مقابلے میں مارے گئے ہیں انہیں نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔ ہمارے اردگرد ان کے پروردہ اور لوگ بھی ہو سکتے ہیں۔ وہ خود سامنے آئے بغیر ہم پر کاری وار کر سکتے ہیں۔ آج ہی کی بات دیکھو کہ ان میں سے ایک زخمی ہوا تو دوسرا اسے اپنے ساتھ لے کر فرار ہو گیا۔ انہیں اپنے لیے لڑنے والے مقامیوں کی فکر تک نہیں تھی۔ وہ ہر قیمت پر خود کو بچانا اور پس پردہ رکھنا چاہتے ہیں۔ ایسی دوغلی لڑائی میں ہم مقامیوں سے کہاں تک بچیں گے؟"

"تم مدافعانہ جنگ کے بارے میں سوچتے رہو گے تو مایوسی کے سوا اور کچھ ہاتھ نہیں آئے گا" ویرا نے نرم آواز میں کہا "میں ان خبیثوں کی فطرت سے اچھی طرح واقف ہوں۔ تم ان سے دور بھاگو گے تو یہ خون آشام بھیڑیوں کی طرح تمہارے پیچھے لگے رہیں گے۔ تم بڑھ کر ان پر وار کرو گے تو یہ تم سے پیچھے رہیں گے۔ میری رائے مانو تو آج کی رات آرام سے بسر کر کے صبح کوئی منصوبہ تیار کرو اور کہیں نہ کہیں انہیں گھیر لو۔ اس بات کی پروا نہ کرو کہ وار ادھورا رہ گیا ہو گا۔ وہ مارے گئے تو قصہ ہی پاک ہو جائے گا اور کسی وجہ سے زندہ بچ گئے تو دہشت زدہ ہو جائیں گے۔ دہشت زدہ امریکی ایک چوہے سے زیادہ بزدل ہو جاتا ہے۔"

اس کی بات معقول تھی۔ میں نے مسکرا کے کہا "یہ اسی وقت ممکن ہے جب آرام سے رات بسر ہونے کی کوئی صورت پیدا ہو۔ یہاں تو فی الحال دن نکلا ہوا معلوم ہو رہا ہے۔"

"ابھی موتی لال کی دھمکیوں کا سلسلہ چل ہی رہا تھا کہ یہ لوگ بیچ میں آ کودے" غوری نے ایک گہرا سانس لے کے کہا "دیکھو موتی لال کیا گل کھلاتا ہے۔ پہلے صرف اسی کی فکر تھی اب ایک نیا محاذ کھل جائے گا۔"

"یہ مسائل ختم ہونے والے نہیں ہیں" سلطان شاہ نے کہا "جب تک دونوں ملکوں کے دوستانہ مراسم استوار نہیں ہو جاتے یہ جھگڑے یوں ہی چلتے رہیں گے۔ ہمارے لیے صرف اتنا فرق پڑتا ہے کہ ان کی زمین رفتہ رفتہ تنگ پڑ جاتی ہے، چہرے بدل جاتے ہیں لیکن محاذ آرائی جاری رہتی ہے۔ اب ازل خان کے بعد موتی لال کو پکڑ بھی لیں تو وہ کسی ریٹائرڈ کمار کو آگے لے آئیں گے۔ ان

مسائل کو اب ہمیں ایک معمول سمجھ کر قبول کر لینا چاہیے۔"

"شی کا معاملہ بھی ایسا ہی پیچیدہ ہے۔" ویرا بولی۔ "مقابلہ چھوٹے موٹے گروہوں سے ہو تو ایک دو بڑے بدمعاشوں کو مار دینے کے بعد معاملہ ٹھنڈا پڑ جاتا ہے۔ گروہ بکھر جاتے ہیں۔ زندہ بچنے والے روپوشی اختیار کر لیتے ہیں۔ لیکن شی کی سب سے بھیانک خرابی یہ ہے کہ اس میں ایک ڈراؤنا تسلسل ہے۔ یہ بکھر نہیں سکتی کیونکہ اس کی پشت پناہی کر کے ایک ریاستی طاقت کا درجہ دے دیا گیا ہے۔ اس کی طاقت میں جمی لائیڈ کی موت سے فرق پڑا نہ جم کلارک کا قتل شی والوں پر زیادہ اثر انداز ہو سکے گا۔ وہائٹ ہاؤس کی بند دیواروں میں سے کوئی نیا فرمان جاری ہو گا اور شی پر ایک نیا سپر آئی مین مقرر کر دیا جائے گا۔ نیا آنے والا بھی ہمیں آسانی سے نہیں بھول سکے گا۔"

"میرا خیال ہے کہ تم دونوں" جہانگیر نے میری اور ویرا کی نشاندہی کرتے ہوئے کہا "کسی شیطانی چکر میں آئے ہوئے ہو۔ جہاں جاتے ہو وہاں مصائب کی برسات شروع ہو جاتی ہے۔ تمہیں کچھ دنوں کے لیے ہمالیہ کی کسی برفانی چوٹی پر ڈیرا جما لینا چاہیے تاکہ تمہارے دشمن تمہیں بھول سکیں..."

"ان کے دشمن وہاں بھی پہنچ جائیں گے" غزالہ نے خوش دلی سے کہا۔

"اللہ معاف کرے!" جہانگیر اپنے کانوں کو چھو کر بولا "کبھی میں بھی شی میں ہوا کرتا تھا اور کراچی میں خاصا اہم آدمی ہوا کرتا تھا۔ شی سے جان چھوٹی تو خاموشی سے کنارہ کشی کر لی۔ اب کوئی میرا پیچھا نہیں کرتا۔"

"یہ تمہاری زیادتی ہے" ویرا نے اسے ٹوکا "تم اپنا اور ذیبی کا موازنہ نہیں کر سکتے۔ کراچی میں اپنی اہمیت کے باوجود تم شی کے ایک عام کارکن تھے۔ شی کو یہاں سے اکھاڑنے والا ذیبی ہے۔ اس نے پاکستان ہی میں نہیں، دنیا کے کئی حصوں میں شی اور اس کے سرپرستوں کو بھاری نقصانات پہنچائے ہیں۔ ڈی ڈی یا دلدار آغا کو اسی نے تباہ کیا تھا... اس نے تو غزالہ کو ذیبی سے چھین بھی لیا تھا۔ اگر تم واقعات کے اس تسلسل پر غور کرو تو تمہیں اندازہ ہو گا کہ شی والے مر کر بھی ذیبی کو نہیں بھلا سکتے۔ یہ ایک عذاب بن کر انہیں ڈراتا رہے گا۔"

"تم میری بات کو غلط سمجھ رہی ہو" جہانگیر نے احتجاج کیا "میں اپنا اور ذیبی کا موازنہ نہیں کر رہا تھا۔ ذیبی سے پوچھو کہ جب اس کے ذہن میں شی سے بغاوت کے جراثیم پیدا ہوئے تو میں اس کا ہم نوا تھا۔ یہ دنیا سے برائیاں مٹانے کا ٹھیکا لے بیٹھا ہے اس لیے عذاب میں ہے۔ اسے اس قدر کھل کر سامنے آنے کی کیا ضرورت تھی؟"

"پھر کون سامنے آتا؟" ویرا نے سوال کر ڈالا "شی کو ختم کرنے کے لیے کسی نہ کسی کو کام کرنا ہی تھا۔ ذیبی پہل نہ کرتا تو شی آج پاکستان میں ایک لرزہ خیز طاقت بن چکی ہوتی اور تم اس کے بے دام غلام ہوتے۔ شاید تم کو علم نہیں کہ شی ہیروئن کی بے حساب آمدنی سے کیسے کیسے گل کھلاتی ہے۔"

"ہو سکتا ہے کہ تمہارا خیال درست ہو" جہانگیر نے کمزور سی آواز میں کہا "میں تو..."

"شی سماج دشمن اور ملک دشمن عناصر کو جدید ترین ہتھیاروں سے لیس کرتی ہے" ویرا تیز اور قدرے غصیلی آواز میں بولی۔ "سرکاری اہل کاروں میں رشوت کے بگاڑ کو ترقی دیتی ہے، اپنے مفادات کے لیے ابھرتی ہوئی پوری نسل کو تباہ کرتی ہے اور سب سے بڑھ کر بدعنوان سیاست دانوں کو خریدتی ہے۔ پیسے کے زور پر ان کو اقتدار کے ایوانوں میں پہنچاتی ہے۔ کیا تم اندازہ لگا سکتے ہو کہ جب کسی ملک کے مقتدر ایوان میں منشیات فروشوں، رسہ گیروں اور بدمعاشوں کی ایک بڑی تعداد براجمان ہو تو ملک کس رخ پر چل پڑتا ہے؟ کولمبیا کی مثال سامنے ہے۔ وہاں قانون تاراج کیا جا رہا ہے۔ شرفا کی عزتیں غیر محفوظ ہیں۔ قانون کی بالادستی کا طبل بجانے والے ججوں کو عدالتوں میں گولیوں سے بھونا جا رہا ہے... جہاں بھی شی کے قدم جمتے ہیں وہاں ایسی ہی کہانیاں دہرائی جاتی ہیں۔ تم خدا کا شکر ادا کرو کہ اس پودے کو یہاں سے بروقت اکھاڑ پھینکا گیا۔"

ویرا کی باتیں سن کر فرط حیرت سے جہانگیر کی آنکھیں پھیل گئیں۔

"پریشان ہونے کی ضرورت نہیں" ویرا قدرے توقف کے بعد تلخ مسکراہٹ کے ساتھ بولی "صدمے سے میرا دماغ خراب نہیں ہوا۔ آج میں اس لیے کھل کر بات کر رہی ہوں کہ آج شی سے میرا رہا سہا تعلق بھی ختم ہو گیا۔ میں نے شی سے نہیں، جمی لائیڈ سے وفاداری کا ذاتی حلف اٹھایا تھا۔ اس کے مر جانے کے بعد میں بالکل آزاد ہو چکی ہوں۔ اب کوئی آئی مین اور سپر آئی مین میری زبان بند نہیں کر سکے گا۔"

"عورتوں کی زبان کوئی بند نہیں کر سکتا" میں نے تفہیمی انداز میں سر ہلاتے ہوئے کہا "اس کی بس ایک ہی صورت ہے کہ تم روشنیاں گل کر کے بستر پر دراز ہو جاؤ... رات بہت تیزی سے ڈھل رہی ہے۔"

ایک بار پھر سب ہنس پڑے اور اپنے اپنے کمروں کا رخ کرنے کے ارادے سے اٹھ کھڑے ہوئے لیکن اسی لمحے فلیٹ کی ڈور بیل پوری قوت سے چیخ پڑی۔ سب خاموش ہو کر متفکرانہ نگاہوں سے ایک دوسرے کا منہ تکنے لگے۔ میں محتاط انداز میں بند دروازے کی طرف بڑھنے لگا۔

میں نے پوری احتیاط کے ساتھ دروازے کا بولٹ گرانے کے بعد قفل کھولا۔ دروازے کو ایک مختصری حد سے آگے نہ کھلنے دینے والی مضبوط زنجیر پہلے ہی اپنی سائیڈ میں پھنسی ہوئی تھی۔ میں نے زنجیر کی حد کے مطابق دروازے میں جھری پیدا کی تو مجھے ایک معصوم سا باوردی نوجوان سامنے نظر آیا۔ اس کے شانے سے جھولتے ہوئے بیگ پر شہر کی ایک معروف کوریر سروس کے نام کے ابتدائی حروف نمایاں تھے۔ نارفتہ آمد پر وہ خود بھی شرمندہ سا نظر آرہا تھا۔

اس کے پیچھے بلڈنگ کا چوکیدار بھی موجود تھا۔ اس کی خواب آلود آنکھوں سے غصے اور بیزاری کا اظہار ہو رہا تھا۔ وہ ہم لوگوں کی وقت نارفتہ آمد سے بہت پریشان رہتا تھا۔ ہم سے نجات ملی تو ہمارے حوالے سے اس پیغام رساں نے شاید چوکیدار کو گہری نیند سے اٹھا دیا تھا۔

"سوری سر!" بیگ والے لڑکے نے نہایت تہذیب اور شائستگی سے معذرت کرتے ہوئے اپنے بیگ میں سے ہلکے نیلے رنگ کا ایک لفافہ اور بال پین نکال کر میری طرف بڑھا دیا۔ "بہت سے سرپرستوں کی بے آرامی اور تلخ تجربات کے بعد ہماری کمپنی نے ڈیلیوری کے اوقات ۹ بجے صبح سے شام کے پانچ بجے تک محدود کر دیے ہیں پھر بھی بعض اہم ترین پیغام کی ترسیل کے لیے اوور ٹائم سروس بھی مہیا کرنی پڑتی ہے۔ عام خطوط کے مقابلے میں اس کا معاوضہ دس گنا سے بھی زیادہ لیا جاتا ہے لیکن لوگ اپنی ضروریات کے لیے اس خطیر رقم کی بھی پروا نہیں کرتے۔ خدا کرے کہ میں آپ کے لیے کوئی اچھی خبر لے کر آیا ہوں۔"

میں نے لفافے سے منسلک رسیدوں پر بے زاری سے دستخط کیے۔ دو رسیدیں پھاڑ کر بال پین سمیت اسے لوٹا دیں۔ وہ ان چیزوں کو اپنے بیگ میں اڑستا ہوا سلام کرکے عجلت زدہ انداز سے زینے اترنے لگا۔ چوکیدار بڑبڑاتا ہوا اس کے پیچھے لگا ہوا تھا۔ میں ان دونوں پر مزید کوئی وقت ضائع کیے بغیر دروازہ بند کرکے اندر لوٹ آیا۔

"کوریر سروس کی چٹھی... اس وقت؟" ڈیرا میرے ہاتھ میں دبا ہوا لفافہ دیکھ کر تحیر زدہ آواز میں بولی۔

"اسے تکنیکی زبان میں اوور ٹائم سروس یا بے وقت کی خدمت کہتے ہیں جو خطیر معاوضے پر بھی مشکل ہی سے ملتی ہے۔ مزے کی بات یہ ہے کہ یہ خط تمہارے نام آیا ہے۔ اجازت ہو تو کھول لوں؟" میں نے پوچھا۔

"کھول لو..." وہ بے زاری سے بولی "میرے کون سے محبت نامے آنے ہیں؟"

"دل چھوٹا نہ کرو" سلطان شاہ نے گرہ لگائی "اب میں بھیج دیا کروں گا۔"

لفافے پر اسی فلیٹ کے پتے کے ساتھ ڈیرا کا نام لکھا ہوا تھا۔ خط بھیجنے والے کا نام ایچ ڈی نارمن تھا۔ اس کے پتے میں کلفٹن کا لفظ سب سے نمایاں تھا۔ بظاہر وہ غیر سرکاری اور نجی خط معلوم ہوتا تھا۔ میں نے کوئی چھیڑ چھاڑ کیے بغیر وہ بند لفافہ ڈیرا کی طرف بڑھا دیا۔

لفافے میں سے برآمد ہونے والا کاغذ بھی لفافے کا ہم رنگ تھا۔ تحریر پر نظر پڑتے ہی ڈیرا کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں اور چند ثانیوں کے تحیر زدہ سکوت کے بعد اس نے اس خط کے مندرجات بلند آواز میں پڑھنے شروع کر دیے۔ خط انگریزی میں لکھا گیا تھا اور اس کا مفہوم کچھ یوں تھا۔

"ڈیر ڈارلنگ!

تم جانتی ہو کہ جم کلارک تمہارا خیر خواہ ہے۔ وہ تمہارے کچھ اہم معاملات نمٹانے کے لیے امریکا سے یہاں آیا تھا۔ آج شام ہوٹل میں تم سے ملا۔ تمہارا ایک بدنام مقامی دوست بھی تمہارے ساتھ تھا۔ ہوٹل میں تم تینوں کی ملاقات کے کئی گواہ مل جائیں گے۔ وہاں سے تم جم کلارک کو ایک مکان میں لے گئیں۔ وہاں کیا کچھ ہوا، یہ تم ہی کو معلوم ہوگا۔ مجھے فکر اس بات کی ہے کہ جم کلارک جو ایک اہم امریکی شہری ہے، ابھی تک گھر نہیں لوٹا۔ میں فوری طور پر اس کے بارے میں جاننا چاہتا ہوں۔ مجھے اپنے ذرائع سے اطلاع ملی ہے کہ وہ مکان جہاں جم کو لے جایا گیا تھا، حیرت ناک سرعت کے ساتھ خالی کر دیا گیا ہے۔ کیا میں یہ سمجھ لوں کہ تم جم کلارک کی دوست نہیں رہی ہو؟ یہ خط ملتے ہی مجھ سے فون پر رابطہ کرو۔ تمہارے فلیٹ کا فون نمبر میری سیکریٹری جینی کی ڈائری میں محفوظ ہے اور وہ اپنی میز کی دراز میں مقفل کرکے دو دن کے لیے اسلام آباد گئی ہوئی ہے۔ میں تمہاری خاموشی کو کھلی مخاصمت کا اعلان تصور کروں گا۔ امید ہے کہ تم ایسی نوبت نہیں آنے دو گی اور فوری طور پر نیچے لکھے ہوئے فون نمبر پر مجھ سے بات کرو گی۔ ایک بار مقامی حکام کو ملوث کر لیا گیا تو میں اپنی تمام تر خواہشات کے باوجود بھی تمہاری کوئی قابل ذکر مدد نہیں کر سکوں گا۔"

دستخط کے نیچے کلفٹن کے علاقے کا ایک فون نمبر لکھا ہوا تھا۔ ڈیرا نے خط پڑھ کر ایک ہلکا سا قہقہہ لگایا اور وہ خط بے پروائی سے فرشی قالین پر اچھال دیا۔

"اب حرام زادے بلبلا رہے ہیں" وہ اسی قہقہے کے دوران بولی "میں تم کو پہلے ہی بتا چکی ہوں کہ خوف زدہ امریکی کسی ریچھ سے زیادہ بدتر اور بے ضرر ہوتے ہیں۔ سی آئی اے والوں نے اپنے زخموں کی دیکھ بھال اور ارمان کی بحالی کے بعد دوبارہ اسٹیشن فور کا چکر لگایا ہوگا تو میدان صاف پا کر ان کے فرشتے کوچ کر گئے ہوں گے؟"

"لیکن یہ ایچ ڈی نارمن کون ہے؟" فرزانہ نے قالین پر سے لفافہ اٹھا کر نام پڑھتے ہوئے پوچھا۔

"کچھ عرصے پہلے تک امریکن قونصل خانے میں سیکنڈ سیکریٹری ہوا کرتا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ جم کلارک اور اس کے ساتھ آنے والوں کا پیرول افسر بھی یہی ہو" وہ خط پڑھنے کے بعد ڈیرا آسودہ نظر آنے لگی تھی "ان لوگوں نے ہمیں بے یار و مددگار سمجھ کر

بڑی چالاکی سے اپنا جال بچھایا تھا لیکن ان کی بازی الٹ گئی۔ جم کلارک جیسے وی آئی پی کو گنوا دینے کے بعد ان کے ہاتھ کے طوطے اڑ گئے ہوں گے۔ ممکن ہے وہ سمجھ رہے ہوں کہ جم کلارک کسی سفارتی بھروپ میں یہاں پہنچا ہو۔

"انہیں ایک اہم فسری کی گمشدگی کے حوالے سے وہ مقامی انتظامیہ کو ہلا دینے کی طاقت رکھتے ہیں۔" غزالہ بولی۔

"اتنا آسان نہیں ہے۔" میں بولنے پر مجبور ہو گیا۔ "وہ گھر سے نکلا جاتا یا راستے میں مارا جاتا تو کچھ نہ کچھ بات بن سکتی تھی۔ اب وہ مقامی حکام کو کیا کہانی سنائیں گے.....؟ میرا خیال ہے کہ لوگ جان نے بھی سوچے سمجھے بغیر اسٹیشن فور چھوڑنے کا فیصلہ کیا ہے۔ شاید وہ امریکیوں کے رعب میں آگیا تھا۔ وہ لوگ مر کر بھی اسٹیشن فور کا حوالہ نہیں دیں گے۔ وہاں زبردست کشت و خون ہوا ہے۔ سامنے والی گلی میں تین مقامی غنڈوں کی لاشیں پڑی ہیں۔ مجھے یقین ہے کہ ان لاشوں کے آس پاس سے امریکی ساخت کے ہتھیار، خنجریں اور گولیوں کے ان گنت خول ملیں گے۔ اسٹیشن فور کی نشان دہی کرنے کے بعد وہ ان تمام چیزوں کے بارے میں کہاں سے جواز لائیں گے؟"

"بدترین بات یہ ہے کہ ہم لوگ جم کلارک کو مار بیٹھے ہیں اور وہ ہمارے فون نمبر کے علاوہ اس ٹھکانے سے بھی واقف ہیں۔" جہانگیر تشویش آمیز آواز میں بولا۔ "وہ اسٹیشن فور کا ذکر کیے بغیر جم کلارک کی گمشدگی کی رپورٹ میں مشتبہ ملزموں کے طور پر تم دونوں کے نام دے دیں تو یقین رکھو کہ تم لمبے چکر میں آجاؤ گے۔"

"جہانگیر ٹھیک کہہ رہا ہے۔" ویرا نے مجھے بولنے سے روکتے ہوئے کہا۔ "جب تک ان لوگوں کا ردعمل سامنے نہ آجائے، ہمیں پوری احتیاط سے کام لینا چاہیے..... یہ فلیٹ چھوڑ دینے کی صورت میں ہمیں کچھ عرصے کے لیے سوتی لال سے بھی نجات مل جائے گی۔ یہ فلیٹ ہمارے دشمنوں میں ضرورت سے زیادہ شہرت پاچکا ہے۔"

"لیکن سوتی لال سے تو ہم خود چھیڑ چھاڑ جاری رکھنے کا فیصلہ کر چکے ہیں۔" سلطان شاہ نے یاد دلایا۔

"تم مجھ سے چھیڑ چھاڑ کرلو۔" ویرا نے مسکراتے ہوئے اپنا داہنا ہاتھ سینے پر رکھ کے سر کو قدرے خم دیا اور بولی۔ "اس کا معاملہ فی الحال بے حد نازک ہے۔ میں جب چاہوں گی، اسے دفتر سے نکال کر سڑک پر لے آؤں گی۔"

"لیکن تمہیں ایک بار نارمن سے بات کر لینی چاہیے۔" غزالہ نے سنجیدگی سے لقمہ دیا۔

"ہاں!" میں نے پُرزور انداز میں اس کی تائید کی۔ "کم از کم پتا تو چلے کہ وہ کس نہج پر سوچ رہا ہے۔"

"مجھ سے بات کر کے اسے کچھ نہ کچھ تسلی ہو جائے گی۔" ویرا کے نقطۂ نظر سے متفق نہیں تھی۔ "میری خاموشی اس خبیث کو اعصاب شکن بے چینی میں مبتلا رکھے گی۔ انہیں اذیت پہنچا کر اب مجھے خوشی ہونے لگی ہے۔"

"تم سے بات کر کے وہ کیا جان لے گا؟" میں نے تیز لہجے میں پوچھا۔
"اسے معلوم ہو جائے گا کہ جم کلارک اب ایک بھولی ہوئی کہانی بن چکا ہے۔"
"تم اسے اصل واقعات کی ہوا بھی نہ لگنے دینا۔ وہ سمجھتا رہے گا کہ جم اب بھی تمہارا قیدی ہے لیکن یہ بلاوجہ کی بات ہے چند گھنٹوں بعد دن طلوع ہونے والا ہے۔ اول خان نے وعدہ کیا ہے کہ دن نکلنے سے پہلے وہ جم کلارک کی لاش امریکن قونصل خانے کے آس پاس پھنکوا دے گا۔ چند گھنٹوں بعد نارمن کو بھی اس کے قتل کا علم ہو جائے گا۔ جو بات زیادہ دیر تک چھپی نہ رہ سکے اس کو اتنی اہمیت نہیں دی جانی چاہیے۔" میرے جواب نے ویرا کو خاموش کر دیا۔

بقیہ تینوں بھی میرے ہم نوا ہو گئے۔ ویرا کا موقف ویسے ہی کمزور پڑ چکا تھا۔ وہ شکست خوردہ انداز میں اسپیکر فون کی طرف بڑھ گئی۔ ویرا نے بٹن دبا کر اسپیکر فون آن کیا تو غزالہ نے مستعدی سے نارمن کا لکھا ہوا خط اس کی طرف بڑھا دیا کیونکہ نارمن کا فون نمبر اسی پر لکھا ہوا تھا۔

نمبر ملتے ہی پہلے بزر پر دوسری طرف سے ریسیور اٹھا لیا گیا۔ ہیلو کے بجائے خالص امریکن لہجے میں ہائے کہا گیا تھا لیکن بولنے والے کی آواز بجھی بجھی سی تھی۔
"مجھے نارمن سے بات کرنی ہے اور اگر تم ہی نارمن ہو تو سن لو کہ میرا نام ویرا ہے۔" ویرا نے ترش اور جارحانہ لب و لہجے میں اپنی بات سننے والے کے کانوں تک پہنچائی۔
"اوہ! ویرا ڈارلنگ!" اس کا نام سنتے ہی دوسری طرف سے بولنے والے کی آواز کھل اٹھی "میں جیری بول رہا ہوں۔ تم بے تکلفی سے مجھے میرے پہلے نام سے پکار سکتی ہو۔ میرا پورا نام جیری ڈریک نارمن ہے۔"
"تمہارا نام بہت لمبا اور بے ہودہ ہے" ویرا خشک لہجے میں بولی "نام کی طرح تمہارا خط بھی غیر معیاری اور واہیات تھا۔ اگر وہ رات گئے موصول نہ ہوتا تو میں اسے بالکل نظرانداز کر دیتی۔"
"کیا خرابی تھی اس میں؟" وہ ویرا کی زبان سے اپنی غلطی کے بارے میں جاننے کا خواہاں تھا۔
"خط کی ابتدا میں تم نے ڈارلنگ کے ساتھ مجھے میرے پہلے نام سے مخاطب کیا تھا لیکن اپنا پہلا نام کہیں نہیں لکھا تھا جو امریکی رواج کے یکسر خلاف ہے۔ کیا تم خود کو مجھ سے کچھ برتر سمجھتے ہو؟"

"اوہ نہیں۔۔۔ نہیں۔۔۔ بالکل نہیں" وہ ہکلا کر انکار کی تکرار کیے چلا گیا "جیسے پریشانی میں مجھ سے چوک ہو گئی۔ میں اپنی اس لغزش پر سخت شرمندہ ہوں۔ مجھے خوشی ہے کہ میری اتنی بڑی غلطی کے باوجود تم نے فون کر کے مصالحت کا عندیہ ظاہر کیا ہے۔ میں اس بارے میں بدترین وسوسوں کا شکار ہو چلا ہوں۔۔۔۔"

"میں ساری رات فون پر نہیں بیٹھی رہ سکتی۔ وقت ضائع کرنے کے بجائے اصل بات شروع کرو" ویرا غرائی۔
"جم کلارک کہاں ہے؟" لمحہ بھر کے توقف کے بعد دوسری طرف سے متجسس آواز میں پوچھا گیا۔
"اگر تم اس کے پروٹوکول افسر تھے تو اس سوال کا جواب تمہارے علم میں ہونا چاہیے۔"
"بدقسمتی سے میں ہی اس کا افسر مہمان داری ہوں مگر اس کے بارے میں بے خبر ہوں۔"
"یہ تمہاری بدترین نااہلی ہے۔ میں اس بارے میں کیا کر سکتی ہوں؟"
"وہ تم سے ملنے کے لیے ہوٹل گیا تھا۔ تم ضرور کچھ کر سکتی ہو۔"
"وہ اکیلا نہیں تھا۔ اپنی حفاظت کے لیے ایک جلوس ساتھ لایا تھا۔ اس کے ساتھیوں سے پوچھو کہ انہوں نے اس کو کہاں چھوڑا تھا۔ میں نے یہاں لاوارث امریکیوں کو ڈھونڈنے کا ٹھیکا نہیں لے رکھا ہے۔"
"وہ کہتے ہیں کہ جم کلارک آخر تک تمہاری اور روزی کی کار میں تھا۔"
"میری گاڑی پارکنگ لاٹ میں موجود ہے۔ آکر دیکھ لو۔ ہو سکتا ہے کہ وہ کسی کونے کھانچے میں گھس گیا ہو۔"
"اتنی بے رخی سے میرا مضحکہ نہ اڑاؤ" اسپیکر فون سے ابھرنے والی آواز میں بے بسی امڈ آئی "ماضی میں، میں کئی بار تمہارے کام آ چکا ہوں۔"
"ماضی میں تم مجھ سے اپنی خدمات کا معاوضہ بھی وصول کرتے رہے ہو" ویرا کے پاس اس کی ہر بات کا جواب موجود تھا۔
"تمہاری کار میں جم کو ایلس روڈ کی اسی عمارت میں لے جایا گیا تھا جو اب ویران پڑی ہوئی ہے۔"
"پتا نہیں تم کس عمارت کی بات کر رہے ہو؟ تمہیں کیسے معلوم ہوا کہ وہ عمارت ویران ہو چکی ہے؟"
"پہلے وہاں چپے چپے پر مسلح آدمی دندناتے پھر رہے تھے۔ ذرا سی سرسراہٹ پر بھی گولیاں برسا رہے تھے۔ وہاں بہت خون ہوا تھا لیکن اب وہاں پھاٹک پر کئی فائر کیے گئے تب بھی اندر سے کوئی جواب نہیں آیا۔ عمارت مکمل اندھیرے میں ڈوبی ہوئی اور دور سے آسیب زدہ معلوم ہو رہی ہے۔"
"پھر وہ عمارت آسیب زدہ ہی رہی ہوگی" ویرا نے بے نیازی سے کہا "ان علاقوں میں ایسے چکر چلتے رہتے ہیں۔ آسیبی قوتوں کا شکار ہونے والے حقائق کے بجائے وہی کچھ دیکھتے رہتے ہیں جو آسیب انہیں دکھانا چاہتے ہیں۔ یقین نہ ہو تو اس عمارت میں داخل ہو کر دیکھ لو۔ تمہارے شبہات کی تصدیق ہو جائے گی۔"
"تم بلاوجہ مجھے چکر دے رہی ہو" وہ جھلا گیا "یہ بہت لمبا سبب ہے۔ اس ویران مکان کے سامنے والی گلی میں سے متعلق

ان تینوں معافیوں کی لاشیں اٹھا رہی ہے جو جم کلارک کو اس عمارت سے بازیاب کرانے کی کوششوں میں مارے گئے تھے۔ دو آدمی زخمی ہو کر لوٹے ہیں۔ انہوں نے جو کچھ بتایا" اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہاں تمہاری پوزیشن بہت مضبوط ہے اور تم اسی گھمنڈ میں میرے سوالات کو جائز اہمیت نہیں دے رہی ہو۔"

"میں تمہارے احمقانہ مفروضات پر اپنی رات برباد نہیں کر سکتی۔"

"میں جم کلارک کی بازیابی کا قصہ پولیس کے حوالے کر دوں گا" اس کا لہجہ دھمکی آمیز ہو گیا۔

"تین لاشوں اور ہتھیاروں کا جواز پیش کر سکو تو یہ ہمت بھی کر ڈالو۔ یہ یاد رکھنا کہ یہاں کی پولیس غیر ملکیوں سے پوچھ گچھ بہت رغبت سے کرتی ہے۔ تفتیش کے سلسلے میں مرد یا عورت کی پروا کیے بغیر کم و بیش ہر خوب رو ملزم کو جسمانی تشدد کا نشانہ بنایا جاتا ہے۔ تم ویسے بھی نوعمر اور خوش شکل ہو۔ تمہاری چمک دار جلد تو نہیں اپنے حلقوں۔۔۔"

"شٹ اپ!" اس نے جھنجلا کر ویرا کی بات کاٹ دی۔ "میرے ساتھ بے ہودہ مذاق کی کوشش مت کرو۔ یہاں کی پولیس مجھے انگلی بھی نہیں لگا سکتی۔ ابھی تک ہم سرکاری طور پر اس معاملے میں سرگرم نہیں ہوئے ہیں مگر ہمارے چند قدردان موقع پر پہنچ چکے ہیں اور اپنا کام دکھا رہے ہیں۔"

"وہاں موجود پولیس والوں نے تمہارے فوجیوں کو آہنی عمارت کے پھاٹک پر چاند ماری کرنے کی اجازت دے دی تھی؟" ویرا نے قدرے حیرت سے پوچھا۔

"وہ غیر مسلح تھے" اسپیکر فون سے تکبر آمیز لہجے میں آواز ابھری "ہم پولیس والوں کو مخصوص راہ پر ڈالنے کے لیے دو اچھے ذہن اور زبانیں استعمال کر رہے ہیں۔ ان کے ایما پر پولیس والوں نے تمہاری کمین گاہ پر گولیاں چلائی تھیں۔"

"وہ میری کمین گاہ تھی تو تم نے خط دوسرے پتے پر کیوں بھجوایا ہے؟"

"خط بھیجنے تک میں پورے واقعات سے باخبر نہیں ہو سکا تھا" دوسری طرف سے کہا گیا۔

"تم جھوٹے ہو" ویرا اس پر برس پڑی "اپنے خط میں تم نے صاف لکھا ہے کہ وہ مکان جہاں جم کو لے جایا گیا تھا" حیرت ناک سرعت کے ساتھ خالی کروا گیا ہے۔ خط لکھتے ہوئے تم ہر بات سے باخبر تھے۔"

"میری بات پکڑ کر فروعات میں نہ الجھو" اس کی آواز دھیمی اور تخت ہو گئی "میں صرف جم کلارک کی واپسی چاہتا ہوں۔ اس کے علاوہ جو کچھ ہوا میں اسے بھول جاؤں گا۔ کسی سے ذکر تک نہیں کروں گا۔"

"بھول جانے اور گھر جا کر کسی سے ذکر نہ کرنے کا تعلق بچپنے اور لڑکپن کی لغزشوں سے ہوتا ہے۔ اپنی ماں جی کے زمانے کے ان گلیوں کی اپنی چند درانہ زندگی پر لاگو نہ کرو۔ میں نے تمہارے ماڈر جو کچھ کہا ہے" تم اس کے بارے میں ذہن بھی تنہا نے پھوڑو گے کوئی فرق نہیں پڑے گا۔ ساری رسوائی تمہارے حصے میں آئے گی۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم جم کلارک کی واپسی کے سلسلے میں بات کرنے پر آمادہ نہیں ہو؟" آواز تیز اور غضبیلی ہو گئی۔

"جم کلارک میرے نزدیک قطعی غیر اہم مسئلہ ہے۔ مجھے تو علم نہیں کہ اس وقت وہ کہاں ہو گا۔ اگر وہ تمہارے لیے گلے کی ہڈی ہی بن گیا ہے تو میں پوچھتی ہوں کہ وہ کہاں ہے۔ تم اس کے بارے میں کیا جانتے ہو؟"

"میں بار بار کہہ چکا ہوں اور اب پھر دہراتا ہوں کہ میں اس کی واپسی چاہتا ہوں۔"

چند لمحوں کے ڈرامائی توقف کے دوران ویرا زیر لب انداز میں مسکرائی پھر اسپیکر فون میں بولی "میری کوشش ہو گی کہ وہ صبح تک تم لوگوں میں واپس پہنچ جائے۔ اس نے مجھے جو کچھ بتایا ہے اس کے بارے میں تمہارے کسی بڑے سے بات کی جائے گی۔ ابھی مسئلے کی ان باتوں کے لیے تم بہت چھوٹے افسر ہو۔"

"تم مجھے بتاؤ" وہ یک بیک جوش میں آ گیا "میں تمہارے ہر سوال کا جواب دوں گا۔ کسی وجہ سے کوئی جواب نہ دے سکا تو کم از کم تمہارا سوال متعلقہ عہدے دار تک ضرور پہنچا دوں گا۔"

"جمی لانیڈ کو کس کے حکم پر قتل کیا گیا؟ یہ میرا پہلا سوال ہے" ویرا نے پوچھا۔

"کچھ نہیں کہا جا سکتا۔۔۔ وھائٹ ہاؤس کے باہر ایک نامعلوم قاتل نے اسے ہلاک کیا۔ وہ کس کے اشارے پر کام کر رہا تھا؟ اس سوال کا جواب فی الحال صدر کے پاس بھی نہیں ہو گا" نارمن نے ایک ایک لفظ ناپ تول کر ادا کیا تھا "ہم۔۔۔ مجھے اندازہ نہیں تھا کہ جم کلارک پہلی ہی ملاقات میں یہ بری خبر تمہیں سنا دے گا۔"

"وہ کم ظرف اور کمینہ تھا۔۔۔ وہ مجھ پر جلد از جلد اپنی برتری اور تحکم جتانا چاہتا تھا۔۔۔ وہ تنی میں بس میرا ہم منصب ہی تھا۔ وہ زنی مین اور میں آئی وو مین۔ جب وہ مجھے اپنے اعتبار کی دھونس میں نہ لے سکا تو معاملہ اس کی بساط سے باہر ہو گیا۔ اسے کہنا پڑا کہ وہ آنی مین نہیں ٹی کا سپر فلی مین ہے کیونکہ ٹی کے بلانی جمی لانیڈ موت جاٹ گئی تھی۔"

"تم جم کلارک کے لیے ماضی کا صیغہ استعمال کر رہی ہو۔" نارمن کی سہمی ہوئی آواز ابھری "کیا تم نے جمی لانیڈ کے قتل کا انتقام اس سے لیا ہے؟ وہ زندہ تو ہے نا؟"

"بات ماضی کی ہو تو ماضی کا صیغہ استعمال کرنا پڑتا ہے۔ یہ انگریزی زبان کی خرابی ہے۔ مجھے اتنا یقین ہے کہ جم کلارک ابھی تک موجود ہے۔ کس حال میں ہے؟ میں یہ نہیں جانتی۔ ویسے ہر انسان پیدائش سے موت کے بعد تک موجود رہتا ہے۔ وہ غائب

ای وقت ہوتا ہے جب اسے مٹی میں دفن کردیا جائے یا آگ میں بھسم کردیا جائے۔ جم کلارک کو چلتا پھرتا اور سوتا جاگتا دیکھ کر لوگ کہیں گے کہ یہ جم کلارک ہے۔ اس کی بے جان لاش کو دیکھنے والے بھی اسے بالکل ان ہی الفاظ سے پہچانیں گے۔ فرق آخری رسوم کے بعد پڑتا ہے جب آدمی ایک بھولا ہوا خواب بن جاتا ہے۔"

"تم مجھے دہلا رہی ہو.... امید دلا دلا کر نا امیدی کے شوشے چھوڑ رہی ہو...."

"یہ میرے چھوڑے ہوئے شوشے نہیں' تمہارے ذہن میں پلتے ہوئے وسوسوں کے بچھو ہیں جو تمہارے احساسات میں اپنے زہریلے ڈنک مار رہے ہیں۔ تمہیں خود جم کلارک کی زندگی کا کامل یقین نہیں ہے۔ تم میرے الفاظ میں اس کی زندگی اور موت تلاش کررہے ہو۔ اپنے ان پالتو بچھوؤں کو سلادو۔ میری باتوں سے تمہیں سکون ہی سکون ملنے لگے گا.... لیکن اب میں زیادہ باتیں نہیں کرسکتی۔ فون بند کررہی ہوں۔"

"مجھے اپنا نمبر تو دے دو۔ میری سیکریٹری نہ جانے کب واپس آئے۔"

"نہیں" ویرا نے قطعیت سے لہجے میں کہا "موڈ ہوا تو میں خود بات کرلوں گی۔"

"مجھے ایک بار پھر کوریئر سروس کا سہارا لینا پڑے گا کیونکہ سفارتی پابندیوں کی وجہ سے میں خود تمہارے فلیٹ پر نہیں آسکتا۔ یہاں کے حالات ہمارے لیے اکثر تشویش ناک رہتے ہیں۔"

"میں حیران ہوں کہ یہاں بھی کوئی کوریئر سروس رات گئے کی ایسی ڈیلیوری سروس فراہم کرتی ہے" ویرا کو اپنی حیرت کے اظہار کا موقع مل گیا "باہر کے ممالک میں تو بھاری ہرجانوں کے مقدمات کے بعد یہ سلسلہ ختم ہی ہوچکا ہے۔"

"خاص لوگوں کے لیے خاص سروس ہر جگہ اور ہر وقت میسر رہتی ہے۔ مجھے یہ سہولت صرف اپنے عہدے کی وجہ سے حاصل ہے لیکن کوریئر سروس والے اپنی شرائط پر دستخط کرواکے خود کو ہر ہرجانے اور ذمے داری سے بچالیتے ہیں۔ مرسل الیہ کے سارے غیظ و غضب' مقدمے بازی اور ہرجانے وغیرہ کا بوجھ پیغام بھیجنے والے کو اٹھانا پڑتا ہے.... مجھے خوشی ہے کہ پاکستان جیسے پس ماندہ ملک میں بھی ترقی یافتہ ملکوں کی بعض سہولتیں میسر ہیں۔ لیکن میں ایک بار پھر تم سے التجا کرتا ہوں کہ مجھے اپنا فون نمبر دے دو۔ میں وعدہ کرتا ہوں کہ تمہیں بلاوجہ پریشان نہیں کروں گا۔"

"میری دانست میں تم نے اس وقت بھی بلاوجہ مجھے پریشان کیا جب میری بلڈنگ کا چوکیدار بھی اپنی نیند خراب کیے جانے پر بست بے غم تو فی الحال آرام کرو۔ اب کل بات ہوگی" ویرا نے فون بند کردیا۔

"میں نے تم لوگوں کی خواہش پوری کردی" ویرا ہم لوگوں کی طرف متوجہ ہوکر اکتائے ہوئے لہجے میں بولی "میرا خیال ہے کہ اب مجھے آزادی سے سونے کا حق حاصل ہے۔ اجازت ہو تو میں اپنے کمرے میں چلی جاؤں؟"

"تارمن سے گفتگو ہونے کے بعد بھی تم سونے کے بارے میں سوچ رہی ہو؟" میں نے پوچھا۔

"پھر کیا کروں؟" وہ چڑ کر بولی "وہ رات میں تو ٹینک لے کر یہاں دھاوا بولنے سے رہا۔"

"تم بلاوجہ مشتعل ہورہی ہو" میں نے مصالحانہ رویہ اختیار کرتے ہوئے کہا "تمہارا مشورہ بالکل درست تھا کہ جم کلارک کو زندہ رکھنا ہم میں سے کسی کے مفاد میں نہیں تھا۔ جب تک وہ زندہ رہتا یا اس کی بازیابی کی کوئی موہوم سی امید بھی زندہ رہتی' اس کے ہمدرد اس کی آزادی کے لیے ایڑی چوٹی کا زور لگاتے رہتے اور ہمارے لیے مشکلات پیدا کرتے رہتے۔ کل صبح انہیں جم کلارک کی لاش ملے گی تو ان کا سارا جوش و خروش جھاگ کی طرح بیٹھ جائے گا مگر یہ بھی تو سوچنے والی بات ہے کہ اپنے زندہ خواب کی مردہ تعبیر سامنے دیکھ کر وہ سب آتش انتقام میں سلگنے لگیں گے۔ وہ ہر اس شخص کو بھی ڈالنا چاہیں گے جو جم کلارک کے قتل میں ذمے دار تھا۔ وہ دوسروں کو جانتے ہوں یا نہ جانتے ہوں' میرے اور تمہارے بارے میں پوری طرح باخبر ہیں۔ ہم دونوں ہی اس بدزبان موذی کو ہانک کر اس کے مقتل کی طرف لے گئے تھے اور وہ ہمارے اس ٹھکانے سے بھی باخبر ہیں۔"

ویرا چند ثانیوں تک الجھن زدہ نگاہوں سے میری طرف دیکھتی



رہی پھر سرد لہجے میں بولی "تمہاری تقریر خاصی اچھی اور پُرپیچ تھی لیکن میں اب بھی تمہارا مقصد سمجھنے سے قاصر ہوں۔"

میں نے اس کی بات کاٹتے ہوئے کہا "سیدھی سی بات ہے۔ ہم سب تھکے ہوئے ہیں۔ اب بستروں پر گرتے ہی گدھے گھوڑے بیچ کر سوئیں گے اور اگلی دوپہر کی خبر لائیں گے جب کہ ہمارے دشمن جم کلارک کی لاش دریافت کرتے ہی حرکت میں آجائیں گے اور ادھر ادھر دوڑ لگائیں گے کیا یہ بہتر نہیں ہوگا کہ وہ یہاں آئیں تو اس فلیٹ کو بالکل خیر آباد پا کر اپنے سر پیٹنے پر مجبور ہو جائیں؟"

وہ اس وقت ذہنی خالی الذہنی کے عالم میں تھی۔ میری وضاحت پر ایک گہرا سانس لے کر بولی "اوہ! تو تم ٹھکانا بدلنے کے امکانات پر غور کر رہے ہو۔ نیند میں گردن کٹوانے سے بہتر ہوگا کہ ہم مزید چند گھنٹوں کی بے خوابی برداشت کر لیں۔ نئی جگہ پر ہم پوری بے خوفی سے اپنی نیند پوری کر سکیں گے۔"

"لیکن اس وقت ہم کہاں جائیں گے؟" جہانگیر نے پُرتشویش آواز میں پوچھا۔

"ریبیکا کے تو مطلقی کی واپسی تک تمہارا گھر بھی خالی ہے" میں نے معنی خیز لہجے میں کہا "سکاٹ والوں کے پھیلائے ہوئے گند کے باوجود تمہارا گھر اس قابل ہے کہ ہم پانچوں فوری طور پر محنت کیے بغیر وہاں آرام کر سکیں لیکن وہاں کل ہی خاصا ہنگامہ ہوا ہے۔ ایس بی آئی کی طرف سے معاملات کو دبا دیے جانے کے باوجود اس علاقے کی پولیس اپنے طور پر بہت کچھ جاننے کی کوشش کر رہی ہوگی۔ ہم ان کی نظروں میں آ کے نئی خواریوں سے دوچار ہو سکتے ہیں۔ یہ بتاؤ کہ آج کل تمہاری گارمنٹ فیکٹری میں کیا صورت حال ہے؟"

میری زبان سے جہانگیر کی گارمنٹ فیکٹری کا ذکر سن کر سب ہی مستفسرانہ نگاہوں سے اس کی طرف دیکھنے لگے۔ اس نے مجھے کھا جانے والی نظروں سے گھورنا شروع کر دیا پھر بے بسی سے بولا۔ "شہر میں ہر درجے کے ہزاروں ہوٹلوں کی بھرمار ہے۔ کیا ہم ان میں پناہ نہیں لے سکتے؟"

"اگر فیکٹری چل رہی ہے تو ہمیں ہوٹلوں کا ہی رخ کرنا پڑے گا" میں نے بھانپ لیا کہ وہ کسی وجہ سے ہمیں فیکٹری لے جانے سے گریز کر رہا تھا۔ میں نے براہِ راست اصرار کرنے کے بجائے مایوسی سے کہا "بیک وقت پانچ افراد کسی ایک ہوٹل میں پہنچے تو ہر ایک کی نظروں میں آجائیں گے۔ ہمیں ایک دوسرے کا ساتھ چھوڑنا ہوگا۔ تمہاری فیکٹری میں ہم اکٹھے اور زیادہ محفوظ رہیں گے۔ کیا آج کل کام زیادہ مندا چل رہا ہے؟"

"فیکٹری میں الو بول رہے ہیں" وہ برا سا منہ بنا کر بولا۔ "حکومت کی ایک پالیسی پر زور و شور سے عمل نہیں ہونے پاتا کہ کوئی سرکاری بزرجمہر نئی پالیسی لے آتا ہے۔ [illegible] ہونے سے سارے منافع بخش سودے خسارے میں چلے گئے ہیں اور فیکٹریاں بند ہو گئی ہیں۔ میں نے بھی فیکٹری میں تالا ڈلوا رکھا ہے۔"

"ہم نے سنا ہے کہ گارمنٹ فیکٹریوں میں مزدوروں اور کاریگروں کی بڑی تعداد کام کرتی ہے۔ فیکٹریاں بند ہو رہی ہیں تو یہ سب کہاں جائیں گے؟" زرا کی آنکھوں میں یک بیک دلچسپی ابھر آئی۔

"بھوکے مریں گے، ٹھیلے لگائیں گے یا پھر چوریاں اور ڈکیتیاں کریں گے" جہانگیر نے لاتعلقانہ بے زاری کے ساتھ جواب دیا۔ "وہ کچھ نہ کچھ کر کے اپنے پیٹ کا جہنم بھر لیں گے کارخانوں والے تو کچھ بھی نہیں کر سکیں گے۔ بازار میں سنگر کی دس ہزار کی مشین کو کوئی دو ہزار میں بھی نہیں پوچھتا۔ سب میری طرح گھر سے کھانے کی پوزیشن میں نہیں ہوتے۔ بعض لوگ تو اپنا کاروبار جمانے کے شوق میں سب کچھ بیچ باچ کر داؤ پر لگا بیٹھے ہیں۔"

"اس موضوع پر ہم کسی اور وقت بات کر لیں گے" میں نے ایک بار پھر درمیان میں ٹانگ اڑا دی "فیکٹری بند ہے تو تم ہمیں وہاں لے جانے میں کیوں ہچکچا رہے ہو؟"

"اور میری یہ سمجھ میں نہیں آرہا کہ تم فیکٹری ہی میں گھسنے پر کیوں تل گئے ہو" وہ جھلا کر اشتباہ آمیز لہجے میں بولا "اس گنجان صنعتی علاقے میں تم چار دن بھی آرام سے نہیں رہ سکو گے۔"

"میرے اصرار کی وجہ صاف اور معقول ہے کہ ہمارے لیے تمہاری فیکٹری بہت محفوظ رہے گی" میں نے بدستور تحمل اور نرمی سے کہا "تمہارے انکار کی وجہ معقول ہوئی تو ہم ہوٹلوں کا رخ کر لیں گے۔"

اس نے سخت اور نہایت غیر دوستانہ انداز میں اپنا ہاتھ میرے شانے پر رکھا اور مجھے تقریباً کھینچتا ہوا ڈرائنگ روم سے باہر لیتا چلا گیا۔ اس وقت وہ کسی غصیلے سانڈ کی طرح ہانپ رہا تھا۔

"تم مجھے ذبح کرنے پر کیوں تلے ہوئے ہو؟" ایک خواب گاہ کے دروازے پر رک کر اس نے دھیمی مگر غصیلی آواز میں مجھ سے دوٹوک سا سوال کیا "اتنے لوگوں کی موجودگی میں وہ ایک لمحے کے لیے بھی وہاں نہیں ٹکے گی اور اپنا بستر بوریا سمیٹ کر کہیں اور چل دے گی۔ تم یہ بات سمجھنے کی کوشش کیوں نہیں کر رہے؟"

میں نے اپنے بے ساختہ قہقہے کو نہایت صفائی سے اپنے سینے میں دفن کیا اور معصومیت سے پوچھا "تم کس کی بات کر رہے ہو؟ وہ کون ہے جو ہم لوگوں کو تمہارے ساتھ دیکھ کر رفو چکر ہو جائے گی؟"

"تم جھوٹ بول رہے ہو" وہ میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کسی کٹکھنے کتے کی طرح غرایا "مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ میں تمہیں مسز خان کے بارے میں بہت کچھ بتا چکا ہوں اور اب تم مجھ سے اڑنے کی کوشش کر رہے ہو؟"

"مسز خان کے بارے میں تم نے بتایا تھا" میں نے تفہیمی انداز میں اپنا سر ہلاتے ہوئے اعتراف کیا "دراصل وہ کنواری بچی سی ہے لیکن آسانی سے ملازمت حاصل کرنے کے لیے خود کو مسز خان ظاہر کرتی ہے۔ شاید وہ آج کل تمہارے پاس کام کر رہی ہے؟"

لیکن ہم لوگوں سے اس کو کیا لینا؟ ویرا اور غزالہ کی موجودگی میں ہم لوگ بھی معزز اور خود کفیل نظر آتے ہیں۔ ہم بھول کر بھی اسے ستانے کی حماقت نہیں کریں گے۔"

"تم بہت مردود اور ضدی ہو" وہ دانت پیستے ہوئے بڑبڑایا۔ "تمہاری عقل پر جمی ہوئی برف پگھلانے کے لیے مجھے شروع سے پوری بات بتانی پڑے گی۔۔۔ فیکٹری چل رہی تھی تو وہ روز گھر سے دفتر آتی اور شام کو چلی جاتی تھی۔ فیکٹری بند ہونے کے بعد وہ مستقل طور پر ریسٹ ہاؤس میں رہ رہی ہے۔ اس نے اپنے گھر والوں سے ایک بڑے ایکسپورٹ آرڈر کی تکمیل میں مصروف ہونے اور بھاری اوور ٹائم کمانے کا بہانہ کرکے یہ موقع نکالا ہے۔ وہ عزت دار عورت ہے۔ تمہارے پہنچتے ہی فیکٹری کے ریسٹ ہاؤس سے نکل بھاگے گی۔"

"وہ تمہاری رنگیلی ہونے کے باوجود اتنی ناک والی بنتی ہے تو تم خود ہی اسے ایک ہفتے کے لیے گھر بھیج دینا۔ اس کے سامنے ویرا اردو نہیں بولے گی۔ تم کہہ دینا کہ ویرا یورپ سے ایک بڑے سودے کے لیے آئی ہے۔ اسے دوسرے دلالوں اور کارخانے والوں کے چنگل سے محفوظ رکھنے کے لیے تم نے اسے فیکٹری کے ریسٹ ہاؤس میں لا ڈالا ہے۔ ہم تینوں ویرا کے مقامی ایجنٹ بن جائیں گے۔ ہمارا مسئلہ حل ہو جائے گا اور مس خان بھی ایک ہفتے بعد تمہارے سینے پر مونگ دلنے کے لیے آموجود ہوگی۔۔۔ ویسے یہ بہت شرم کی بات ہے کہ فل واشنگ سے بارہا اپنے کولھوں کی ہڈیاں اتروانے اور جڑوانے کے باوجود تم اپنی بدمعاشیوں سے باز نہیں آئے۔ سلمیٰ کو پتا چل گیا کہ تم نے فیکٹری کو اپنی عیاشیوں کا اڈا بنا لیا ہے تو وہ زمین اور آسمان ایک کر دے گی۔"

"اس کے فرشتوں کو بھی ان چکروں کا علم نہیں ہے۔" وہ آنکھیں نکال کے غرایا "تم نے اس سے میری چغلی کھائی تو یاد رکھنا کہ میں بھی غزالہ کے سامنے تمہارے کرتوتوں کے پشتارے کھول کر رکھ دوں گا۔"

"مجھے تم سے ایسی ہی کمینگی کی امیدیں ہیں" میں نے شگفتہ لہجے میں کہا "فی الحال یہاں سے منتقلی کا معاملہ طے کر دو۔ میں تم سے بعد میں نمٹوں گا۔۔۔ مس خان بھی تمہارے بارے میں بہت کچھ جاننا چاہتی ہوگی۔"

"یعنی تم اسے میرے خلاف بھڑکاؤ گے؟" وہ اسی وقت لڑنے بھڑنے پر آمادہ ہو گیا۔

"میں ایسی چھچھوری حرکتیں نہیں کرتا" میں نے اطمینان سے کہا "جو کچھ کروں گا پہلے سے تمہیں بتا کر کروں گا۔"

"اندر کیا ہو رہا ہے؟" اچانک ڈرائنگ روم کی طرف سے ویرا نے ہانک لگائی "کوئی مسئلہ ہے تو جہانگیر کی فیکٹری پر لعنت بھیجو ہم کینٹ اسٹیشن کے فٹ پاتھی ہوٹلوں میں بھی رات گزار سکتے ہیں۔"

جہانگیر نے مجھے خون خوار نظروں سے گھورا پھر نہایت خوش دلانہ لہجے میں وہیں سے ویرا کو جواب دیا "ہم بس ابھی فیکٹری چل رہے ہیں۔ ہم لوگ وہاں غسل خانوں کی کمی کے بارے میں تبادلۂ خیال کر رہے تھے۔"

ویرا ڈرائنگ روم سے نکل آئی اور بولی "غسل خانوں کی باری آئے گی تو اس مسئلے کا حل بھی نکال لیا جائے گا۔ گلان سے ہم بہت سے تجربات ساتھ لے کر آئے ہیں۔ اس وقت کا اہم ترین مسئلہ پانچ عدد نرم اور آرام دہ بستروں کا ہے جو تمہاری فیکٹری میں کپڑے کے تھان بچھا کر بھی تیار کیے جا سکتے ہیں۔"

"تم گارمنٹ فیکٹریوں کے بارے میں بہت کچھ جانتی ہو" جہانگیر نے اسے اپنے رو بہ رو پا کر سعادت مندی سے دانت نکال دیے "شفٹوں میں کام کرنے والے کاریگر واقعی موٹے تھان پھیلا کر اپنے آرام کے لیے ایسے نرم بستر تیار کرتے ہیں کہ پھر سپروائزر ہی انہیں جھنجھوڑ کر نیند سے بیدار کرتا ہے۔"

رات دن کی بھاگ دوڑ اور جاں سوزی نے ہم لوگوں کو زندگی کی بہت سی ضروریات سے اس حد تک بے نیاز کر دیا تھا کہ بھول کر بھی ان کا خیال نہیں آتا تھا۔ ہم سب فوراً ہی فلیٹ کو خیرباد کہہ کر کورنگی کے صنعتی علاقے میں واقع "ایس جے گارمنٹ فیکٹری" کے لیے روانہ ہونے کے لیے تیار ہو گئے۔ مگر ویرا اور غزالہ نے ہماری روانگی میں عارضی تعطل پیدا کر دیا۔ ان دونوں کا خیال تھا کہ ہم بے سروسامانی کے عالم میں فرار نہیں ہو رہے تھے اس لیے دو چار روز کی ضروریات کے لیے کپڑے وغیرہ ساتھ لے لینے چاہییں تھے تاکہ

ہمیں جہانگیر کی فیکٹری کے مسروقہ کیے ہوئے شوخ اور بدوضع ملبوسات پر انحصار نہ کرنا پڑے۔ میں نے اس مہلت کو غنیمت جانا اور فون پر پہنچ گیا۔

نادر سن سے اسٹیشن فورڈ کی ویرانی کی خبر مل چکی تھی۔ اس کا مطلب تھا کہ اول خان اپنے پورے لاؤ لشکر کے ساتھ وہاں سے کوچ کر چکا تھا۔ میں نے اس کے گھر فون کیا تو اس کی بیوی اپنے فرض شناس شوہر کی واپسی کے انتظار میں جاگ رہی تھی۔ اس نے پہلی ہی گھنٹی پر ریسیور اٹھا لیا۔

میری آواز پہچانتے ہی اس نے مجھ سے اول خان کی خیریت کے بارے میں استفسار کیا۔

میں نے اسے پوری طرح تسلی کرانے کے بعد بتایا کہ اول خان اپنا ٹھکانا تبدیل کر رہا تھا اور ہم خود بھی اسی عمل سے گزرنے والے تھے۔ میں نے اسے آئندہ رابطے کے طور پر جہانگیر کی فیکٹری کے دونوں فون نمبر اسے لکھوا دیے تاکہ اول خان گھر پہنچتے ہی مجھ سے رابطہ کر سکے۔

دیبا اور غزالہ نے چند ہی منٹ میں ہجرت کے لوازم کے نام پر دو ڈبل تھیلے تیار کر لیے۔ چلتے چلتے مجھے اسپیکر فون کا خیال آیا۔ اس آلے کے ذریعے جملہ حاضرین دونوں فریقوں کی گفتگو لفظ بہ لفظ سن سکتے تھے لیکن جہانگیر نے مجھے منع کر دیا کیونکہ اس کے دفتر میں اس سے بھی بہتر آلات موجود تھے۔

وہ ایک آباد رہائشی عمارت تھی جس کے بیشتر فلیٹوں میں عیال دار شرفا آباد تھے۔ پڑوسیوں کی بے آرامی کے خیال سے ہم پانچوں اپنی نقل و حرکت میں حتی الامکان احتیاط سے کام لے رہے تھے لیکن جب ہم اپنے فلیٹ کا دروازہ مقفل کر کے پارکنگ فلور کی سیڑھیاں اتر رہے تھے تو نیچے سے چوکیدار کی خواب آلود نگاہیں قریب آتی نظر آئیں۔ اس کے تیور بہت خشمناک تھے۔ وہ زمانہ لد چکا تھا جب نچلے درجے کے ملازمین ہر حال میں اور ہر وقت اپنے مالکوں کے احسان مند نظر آنے کی کوشش کرتے تھے۔ سیاسی نعروں اور پھر خونریزی کے نتیجے میں ہر فرد کی خودی اس درجے بلند ہو چکی تھی کہ بعض پیشنی تنخواہ دار بھی اپنے آقاؤں پر دانت کچکچاتے نظر آنے لگے تھے۔

پارکنگ فلور پر اس مشتعل چوکیدار سے براہ راست آمنا سامنا ہونے سے پہلے ہی میں نے اپنی جیب سے ایک سرخ نوٹ نکال کر اس طرح نمایاں کر لیا کہ چوکیدار اسے دیکھے بغیر میرے چہرے پر نظریں ہی نہ ڈال سکے۔ جب میری اور اس کی نظریں چار ہوئیں تو نہ صرف تنے ہوئے تیور ڈھیلے پڑ چکے تھے بلکہ چوکیدار کی باچھوں سے ایک نرم اور خلیقانہ سی مسکراہٹ جنم لے کر موٹے موٹے ہونٹوں پر پھیلنے کا آغاز کر چکی تھی۔

اس نے میرے داہنے ہاتھ سے نوٹ لے کر روا روی میں ہاتھ بھی ملا لیا پھر ہمدردانہ لہجے میں بولا "خیر ہے؟ تم لوگ اتنا سویرے سویرے کدھر جاتی ہے؟"

"میری عورت کا ماما بیمار ہے۔ ابھی اسی کا چٹھی آیا تھا" میں نے منہ لٹکا کے کہا۔

"فکر مت کرو۔۔۔ اللہ صحت دے گی" معمر چوکیدار نے ہمدردی سے میری پشت پر تھپکی دی اور میں اس کی مزید جرح سے بچنے کے لیے پھرتی سے ڈرائیونگ سیٹ پر سوار ہو گیا۔ ڈرائیونگ سیٹ پر سلطان شاہ قابض تھا۔

گاڑی جہانگیر روڈ پر آنے کے بعد میں نے پچھلی نشست کا جائزہ لیا تو دیبا، غزالہ اور جہانگیر کے درمیان پھنسی پھنسی سی تھی۔ دیبا کو جگہ دینے کے لیے غزالہ ایک کونے میں سکڑی سمٹی ہوئی تھی تو دوسری جانب جہانگیر نے بعد اہتمام پوری کر دی تھی۔ دیبا کا اتنا قریب بیٹھ جانے کے بعد وہ کسی لڑاکا مرغے کی طرح پھول اور پھیل کر بیٹھا ہوا تھا۔

"یار ذرا دروازے کی طرف سمٹ جاؤ" میں نے جہانگیر سے کہا "دیبا تم دونوں کے درمیان کیسی بے آرامی سے پھنسی ہوئی ہے؟ اسے تھوڑی سی جگہ دو۔"

"اول تو یہ جاپانی گاڑیاں اندر سے بہت تنگ ہوتی ہیں" جہانگیر گہرے گہرے سانسوں کے درمیان وضاحتی سے بولا "پھر میرے کولہے میں بھی تکلیف ہے۔ سمٹتا ہوں تو تکلیف بڑھ جاتی ہے۔۔۔ ویسے دیبا آرام سے ہے۔"

"چوکیدار سے پیچھا چھڑانے کے لیے میں آنکھیں بند کر کے آگے گھس گیا تھا" میں نے دیبا سے مخاطب ہو کر کہا "تم چاہو تو آگے آ جاؤ۔ ایکسل کے ابھار پر بیٹھ کر جھٹنا آسان نہیں ہوتا۔"

"بس اب چلتے ہی رہو" دیبا سے پہلے جہانگیر بول پڑا "کوئی لمبا سفر نہیں ہے۔ دس پندرہ منٹ کی بے آرامی سے کوئی قیامت نہیں آ جائے گی۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" دیبا نے گہری سنجیدگی سے اس کی تائید کی "لیکن اتنی مہربانی کرو کہ اپنا دایاں بازو میری پسلیوں اور پہلو سے نکال کر پشت گاہ پر پھیلا لو۔ یہ لمحہ بہ لمحہ میرے بدن میں پیوست ہوا جا رہا ہے۔"

چار بے ساختہ قہقہوں سے گاڑی لرز کر رہ گئی۔ جہانگیر نے بوکھلا کر اپنا دایاں ہاتھ پشت گاہ پر پھیلا لیا۔ کیبن میں اندھیرا ہونے کی وجہ سے میں اس پھٹکار کا اندازہ نہیں لگا سکا جو جہانگیر کے چہرے پر برس رہی ہوگی۔

"تمہیں بلا وجہ چوٹیں کرنے میں مزہ آتا ہے۔ میرا بازو تمہارے بدن سے بہت دور تھا" جہانگیر اپنی خفت مٹانے کے لیے تلخ لہجے میں بڑبڑا رہا تھا۔

"غلطی ہو گئی" چند ثانیوں بعد غزالہ دھیرے سے بولی "فلیٹ سے روانہ ہونے سے پہلے ہمیں جہانگیر کی فیکٹری فون کرنا چاہیے تھا۔ ایسا نہ ہو کہ چوکیدار کسی دوسرا اشارہ کرنے میں دیر لگا دے اور ہم فیکٹری کے پھاٹک پر اپنا سر مارتے رہیں۔"

"بات معقول ہے" سلطان شاہ نے فوراً اس کی تائید کی

لیکن ذرا دیر سے سوجھی ہے؟"

"بے کار بات ہے" ویرا نے سلطان شاہ کی رائے سے اختلاف کا اظہار ضروری سمجھتے ہوئے کہا "ضروری نہیں کہ وہ فون اپنی آغوش میں لے کر سو رہا ہو۔۔۔۔ ممکن ہے رات دیر تک ہم اپنا فون بجاتے رہتے۔ فیکٹری پہنچنے کے بعد اندر داخل ہونے کا معاملہ بھی نہ کسی طرح طے کرلیا جائے گا۔۔۔"

"ریشم خان بہت فرض شناس ملازم ہے" جہانگیر نے اپنے چوکیدار کی حمایت کرتے ہوئے کہا "وہ گیٹ اور دفتر سے ملحقہ کمرے میں سوتا ہے۔ پہلے ہی ہارن پر پھاٹک کھول دے گا۔ تم لوگوں کو اس بارے میں فکرمند ہونے کی ضرورت نہیں۔"

بقیہ سفر تقریباً خاموشی سے طے ہوا۔ رک رک کر کوئی ایک آدھ بات ہوجاتی تھی ورنہ کیبن میں گمبھیر سی خاموشی پھیلی ہوئی تھی۔ معلوم ہو رہا تھا جیسے ہم پانچوں میں سے ہر ایک کسی خیال میں ڈوبا ہوا ہے۔

کورنگی روڈ اس وقت نیم روشن اور ویران تھا۔ سڑک پر صنعتی ساز و سامان کی باربرداری کرنے والے دیو ہیکل ٹرکوں کے علاوہ دوسری سواریاں بہت کم نظر آرہی تھیں۔ سلطان شاہ نے پل عبور کرنے کے بعد گاڑی بائیں طرف جانے والے راستے پر ڈال دی جو سیدھا صنعتی علاقے کی طرف رہنمائی کرتا ہے۔

تھوڑی ہی دیر میں ہم الیس بے گارمنٹ فیکٹری کے خوب صورت آہنی پھاٹک کے سامنے پہنچ گئے۔ سلطان شاہ نے گاڑی کا انجن بند کیے بغیر رک رک کر تین مرتبہ ہارن بجایا لیکن دوسری طرف کسی بھی قسم کی نقل و حرکت کے کوئی آثار نمودار نہ ہوئے تو جہانگیر مضطرب ہو کر کار سے نیچے اتر گیا۔

"پریشان ہونے کی ضرورت نہیں" گاڑی میں بیٹھے رہو۔ ریشم خان بہت فرض شناس ملازم ہے" ویرا نے استہزائیہ لہجے میں جہانگیر کو اس کے کہے ہوئے الفاظ یاد دلائے "ذرا دیر میں وہ رہن کر خود باہر آگیا ہوگا۔"

ویرا کے الفاظ نے جہانگیر کی کھوپڑی پر تازیانے کا کام کیا اور وہ جھنجلا کر دونوں گھونسوں سے پھاٹک پیٹنے لگا۔

"اب بھی ریشم خان باہر نہ نکلا تو جہانگیر اپنا سر پیٹنے پر مجبور ہوجائے گا" ویرا ہنس کر بولی۔

وہ مرحلہ آنے سے پہلے ہی اندر سے چوکیدار کی خمار آلود، مستفسرانہ آواز گونجی۔ جواب میں جہانگیر حلق کے بل دہاڑنے لگا۔ غنیمت یہ تھا کہ وہ بڑی بڑی فیکٹریوں پر مشتمل صنعتی علاقہ تھا۔ فضا میں مشینوں کا شور رچا ہوا تھا اور الیس بے گارمنٹ سے متصل فیکٹریوں کے پھاٹک بھی اتنی دور تھے کہ جہانگیر کی آواز وہاں تک نہیں پہنچ سکتی تھی ورنہ اس کی غضبیلی آوازوں پر وہاں اچھی خاصی بھیڑ جمع ہوسکتی تھی۔

شاید اپنے مالک کی بگڑی ہوئی آواز پہچانتے ہی ریشم خان پر زلزلہ طاری ہوگیا تھا کیونکہ فوراً ہی آہنی پھاٹک کی پرشور آوازیں بلند ہونے لگیں پھر زلزلی کھڑکی کے بجائے ایک جھٹکے سے پھاٹک کا ایک پٹ اندر کھلتا چلا گیا۔ جہانگیر غیر محسوس لڑکھڑاہٹ کے ساتھ ریشم خان کی طرف جھپٹا اور اس کا گریبان تھام کر اس پر برسنے لگا۔

ریشم خان بس نام کا ریشم خان تھا۔ اس کی ذات میں ریشم جیسی کسی صفت کا وجود نہیں تھا۔ وہ اس قدر جسیم اور قد آور تھا کہ جہانگیر اس کے سامنے بونا نظر آرہا تھا۔ سوا چھ فٹ سے بھی نکلتے ہوئے وجود کے بائیں شانے سے لٹکی ہوئی رائفل کسی کھلونے کی طرح بے وقعت معلوم ہو رہی تھی۔

سلطان شاہ نے گاڑی اندر لے جا کر عمارت کے ساتھ پارک کی اور انجن بند کردیا۔ ہم چاروں اپنی اپنی سمت کے دروازوں سے بیک وقت باہر نکل آئے۔ اس وقت تک جہانگیر، ریشم خان کا گریبان جھنجوڑ جھنجوڑ کر اس پر گرج برس رہا تھا اور ریشم خان قراب ملازمت کو ملحوظ خاطر رکھتے ہوئے سر جھکا کر سب کچھ سن رہا تھا۔

"زیادہ بھڑکنے کی کوشش نہ کرو" میں نے جہانگیر کے پیچھے پہنچ کر آہستگی سے کہا "یہ مت بھولو کہ ویرا تمہاری خبر گیری خرید رہا ہے۔ تم کسی بدمست سانڈ کی طرح یوں ہی ڈکراتے رہے تو مس خان تمہاری کہانی پر کبھی یقین نہیں کرے گی اور تم ہمیشہ کے لیے اس کی رفاقت سے محروم ہوجاؤ گے۔"

جہانگیر نے پھاڑ کھانے والی نظروں سے میری طرف دیکھا اور پھر ریشم خان کے گریبان پر اس کی گرفت خود بخود ڈھیلی پڑتی چلی گئی۔ ریشم خان ممنونیت سے لبریز نظروں سے میری طرف دیکھ رہا تھا۔

جہانگیر کے دفاتر پھاٹک کے قریب ہی ایک خوبصورت عمارت میں واقع تھے۔ ان دفاتر کو فیکٹری کے پیداواری شعبوں سے ملانے کے لیے ایک بند راہداری تھی۔ دفاتر کی اوپری منزل پر وہ ریسٹ ہاؤس واقع تھا جہاں ان دنوں مس خان کا بسیرا تھا۔ ریشم خان کی رہنمائی میں ہم دفاتر والی عمارت میں داخل ہوئے۔ ایک کشادہ استقبالیہ، بیٹھک اور وسیع دفتری ہال سے گزر کر ہم جہانگیر کے کمرے کے قریب پہنچے تو اس کا دروازہ کھلا ہوا تھا اور اندر سے خنک ہوا کے جھونکے باہر آرہے تھے۔ اس بند فضا میں پھیلی ہوئی گھٹی گھٹی سی فراز سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ جہانگیر کے کمرے کا ائرکنڈیشنر چل رہا تھا۔

ریشم خان مجرمانہ انداز میں سر جھکائے باہر کھڑا رہا۔ ہم سب اس کشادہ اور نظر فریب دفتر میں داخل ہوئے تو وہاں کا نقشہ ہی کچھ اور تھا۔ کمرا بہت بڑا تھا۔ فرش پر دبیز قالین بچھا ہوا تھا اور تین میزوں اور صوفہ سیٹ کے علاوہ قالین کا بڑا حصہ خالی پڑا ہوا تھا لیکن ریشم خان کی خوددار طبیعت نے سطح زمین پر دراز ہونا مناسب نہیں سمجھا تھا۔ اس کمرے میں جہانگیر کی میز ہی سب سے بڑی تھی۔ ریشم خان نے اس میز کی آرائش کا سارا سامان سمیٹ کر کمپیوٹر ٹیبل پر ڈھیر کیا ہوا تھا اور میز پر دبیز بستر لگایا ہوا تھا۔ وہ بند

اور ائرکنڈیشنڈ کمرے میں اپنے صاحب کی میز پر خواب خرگوش کے مزے لے رہا تھا اسی وجہ سے اسے ہماری گاڑی کے ہارن کا شور متوجہ نہیں کر سکا تھا۔

اس بار ہم کھلی فضا کے بجائے دفتر کے در و دیوار میں محبوس تھے۔ اس بات کا کوئی خطرہ نہیں تھا کہ دفتر میں ہونے والی باتوں کی بھنک مس خان کے کانوں تک پہنچ سکے۔ جہانگیر شیر ہو کر ایک مرتبہ پھر رحیم خان پر برس پڑا۔ وہ اپنا سر جھکائے ندامت اور بے بسی سے وہ پھٹکار سنتا رہا۔

اس دوران میں ویرا کے ہونٹوں پر ہلکی ہلکی استہزائیہ مسکراہٹ مچلتی رہی۔ شاید اسے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی تھی کہ جہانگیر کے اعتماد کے ایک فرد نے اس کی توقعات کے بالکل برعکس رویے کا مظاہرہ کیا تھا۔

قصہ طول پکڑتے دیکھ کر مجھے مداخلت کرنی پڑی۔ میں نے درشت لہجے میں رحیم خان سے کہا "اب اس ارنے کی طرح منہ لٹکائے کیوں کھڑے ہو؟ صاحب کی میز پر سے بستر اٹھاؤ اور یہاں سے نکل جاؤ۔"

رحیم خان شاید ایسے ہی کسی موقع کی تلاش میں تھا۔ اس نے لپک کر میز پر سے اپنا وزنی بستر سمیٹا اور آناً فاناً میں اسے لے کر وہاں سے غائب ہو گیا۔

اس کے جاتے ہی ہم سب آرام دہ صوفوں پر بیٹھ گئے۔ جہانگیر بڑبڑاتے ہوئے اپنی میز کی درازوں کا جائزہ لینے لگا۔ ویرا نے اس پر کوئی چوٹ کرنے کے ارادے سے زبان کھولنے کا ارادہ کیا ہی تھا کہ میں نے موضوع گفتگو کو ٹالنے کی نیت سے اسے آنکھوں ہی آنکھوں میں خاموش کرا دیا۔

"کمرا بہت آرام دہ اور ٹھنڈا ہے۔ میرا خیال ہے کہ ہم سب مل جل کر یہیں آرام کر لیں گے" غزالہ نے جہانگیر کے دفتر کا ناقدانہ جائزہ لینے کے بعد موضوع بدلتے ہوئے کہا "کل متبادل انتظامات کر لیے جائیں گے۔"

"رحیم خان یہاں چارپائیوں کا بندوبست کرے گا" جہانگیر تالاب کے راستے کی طرف بڑھتے ہوئے بولا "میں ابھی تھوڑی دیر میں واپس آتا ہوں۔ جس چیز کی ضرورت ہو، بلا تکلف اسے بتانا۔"

"چارپائیاں کھٹملوں کے بغیر ہونی چاہئیں" ویرا کسی بھی وقت فقرے بازی سے نہیں چوکتی تھی۔

"جب فیکٹری دن رات چلتی تھی تو ہر رات پچاسیوں کاریگر یہاں سوتے تھے" جہانگیر تیز اور اونچی آواز میں بولا "اب وہ چارپائیاں دن بھر کڑی دھوپ میں پڑی رہتی ہیں۔ تم دوربین کی مدد سے بھی ان میں کچھ تلاش نہیں کر سکو گی۔"

"اب یہ مس خان کو سنانے گیا ہے۔ وہاں بھی اس کے سر پر کھٹمل سوار رہیں گے" ویرا بولی۔

جہانگیر کے دفتر میں اشیائے خورد و نوش سے بھرا ہوا جہازی سائز کا ریفریجریٹر بھی موجود تھا۔ کمرے کے ایک سرے پر قیمتی

ٹائلوں، رنگا رنگ قمقموں اور باتھ ٹب سے مزین باتھ روم بنا ہوا تھا۔ مجموعی طور پر وہ دفتر عارضی تو کیا قدرے طویل قیام کے لیے بھی بہت مناسب تھا۔ میں نے دفتر میں موجود دیگر ساز و سامان اور الماریوں وغیرہ کا جائزہ لیتے ہوئے ایک کیبنٹ کے پٹ پر طلائی انداز کی نوادر کی ایک جھلک نظر آتے ہی میں نے اسے وہاں بند کر دیا۔ غنیمت یہ تھا کہ اس وقت ویرا میری طرف متوجہ نہیں تھی بلکہ سلطان شاہ کو کوئی بات سمجھانے میں منہمک تھی۔ اگر وہ کیبنٹ میں سجی ہوئی بھانت بھانت کی قیمتی شراب کی بوتلوں کی ایک جھلک بھی دیکھ لیتی تو اسی لمحے مختلف جملوں جہانوں سے سے نوشی کا دور شروع کر بیٹھی ہوتی۔

رحیم خان مجبور کے ہاں کی اکڑی ہوئی چارپائیاں لایا تو وہ اس کمرے میں بالکل بے جوڑ نظر آ رہی تھیں۔ لیکن ان پر معقول بستر لگ جانے کے بعد ان چارپائیوں کی بدنمائی سفید براق چادروں کے نیچے چھپ گئی۔

بستر لگتے ہی ویرا نے دراز ہونے میں پہل کی پھر ہم تینوں بھی یکے بعد دیگرے بستروں پر ڈھیر ہو گئے۔ تھوڑی دیر بعد جہانگیر بھی وہیں آ گیا۔ میزبان کی حیثیت سے اس نے ہر ایک کی ضروریات کے بارے میں پوچھ گچھ کی، رحیم خان کو درشت لہجے میں آخری ہدایات دیں اور روشنیاں گل کر کے خالی بستر پر دراز ہو گیا۔

"تم چاہو تو یہاں کروٹیں بدلنے کے بجائے اپر ریسٹ ہاؤس میں چلے جاؤ۔ اس بے ہنگم چارپائی پر تمہارے کولہے کا درد تمہیں ستائے گا" اندھیرے میں ویرا کی ہمدردانہ آواز ابھری۔

"میرے خدا!" جہانگیر دردناک آواز میں کراہا "میں کہاں جاؤں؟"

"بجا رحیم خدا کو تکلیف دے رہے ہو" اس بار ویرا بے رحمانہ ہنسی کے ساتھ بولی "میں کہہ تو رہی ہوں کہ اوپر ریسٹ ہاؤس میں چلے جاؤ۔ وہاں تن کے ساتھ تمہاری آتما کو بھی خاصا سکون مل سکے گا۔"

"ٹونی! اسے چپ کراؤ" جہانگیر نے اندھیرے ہی میں مجھ سے فریاد کی "معلوم ہوتا ہے کہ جہنم ہونے کی خبر نے اس بے چاری کے دماغ پر برا اثر ڈالا ہے۔ مسلسل بے مقصد باتیں کیے جا رہی ہے۔"

"خود سونے کی کوشش کرو اور دوسروں کو بھی سونے دو" غزالہ نے دھیمے لہجے میں ویرا کو سرزنش کی "تھوڑی دیر میں اجالا پھیلے گا تو ہم میں سے کوئی بھی گہری نیند نہیں سو سکے گا۔"

"اجالے کی فکر نہ کرو" جہانگیر موقع کو غنیمت سمجھتے ہوئے بولا "تمام کھڑکیوں پر بلائنڈز پڑے ہوئے ہیں۔ اجالے کی ایک کرن بھی اندر نہیں آ سکے گی۔ یہ عموماً گرے ہوئے رہتے ہیں۔"

"پھر بھاڑ میں جاؤ اور ویرا کی تقریریں سنتے رہو" میں نے جل کر کہا اور اپنا منہ نرم تکیے میں لپیٹ لیا۔

○○○

پچھلی سرگرمیاں اتنی ہنگامہ خیز اور روح فرسا تھیں کہ گہری نیند میں بھی مجھے ان ہی کے بارے میں خواب نظر آتے رہے لیکن میرا

بنا پر قرار رہی پھر مجھے یوں محسوس ہوا جیسے دور کسی مندر کی منزنم گھنٹیاں دھیمے دھیمے بج رہی ہوں۔ رفتہ رفتہ وہ آوازیں قریب آنے لگیں پھر مجھے یوں لگا جیسے کوئی گھنٹی میری کھوپڑی ہی میں بج رہی ہو اور میں ہڑبڑا کر بستر سے اٹھ بیٹھا۔ میرے دل کی دھڑکنیں تیز ادر بے ربط ہو رہی تھیں۔ اسی لمحے مجھے ادراک ہوا کہ وہ میرے وہم و خیال کا پھیلایا ہوا فتور نہیں تھا بلکہ اندھیرے کمرے میں ایک فون کی گھنٹی بج رہی تھی۔

دفتر کی کھڑکیوں پر پڑے ہوئے بلائنڈز بہت عمدہ تھے اور سب ہی بند تھے لیکن ان کے بارے میں جہانگیر کا یہ دعویٰ کہ ان سے روشنی کی کوئی کرن نہیں گزر سکتی، یکسر غلط تھا۔ کمرے میں باہر کے اجالے کا اتنا انعکاس پھیلا ہوا تھا کہ قرب و جوار کی چیزیں صاف دیکھی جا سکتی تھیں۔ میں نے پھرتی سے بستر چھوڑ دیا۔

"یہ میرا نمبرا فون ہے کیا تم لوگ ابھی تک سو رہے ہو؟" میرا خواب ناک ہیلو کے جواب میں دوسری طرف سے اول خان کی تحیر زدہ آواز سنائی دی "اس وقت دن کے بارہ بج رہے ہیں۔"

"سب لوگ گدھے گھوڑے بیچ کر سوئے ہوئے ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہ تمام ہی کی خبر لانا ہیں گے۔"

"اس وقت تم کہاں ہو؟ تمہارا دیا ہوا فون نمبر تو کورنگی کا معلوم ہوتا ہے۔"

"معلوم نہیں ہوتا بلکہ یہ کورنگی ہی کا فون نمبر ہے۔ ہم اس وقت جہانگیر کی فیکٹری میں پناہ گزین ہیں۔"

"وہاں جانے کی کیا ضرورت پیش آگئی؟" میرا جواب سن کر اس کی حیرت میں اضافہ ہو گیا۔

مجھے اپنے خوابیدہ اوسان کو یکجا کر کے امریکن قونصل خانے کے سیکنڈ سیکریٹری ہنری ذریک تارسن کا قصہ دہرانا پڑ گیا۔ اول خان کے لئے ہنری کی وہ وجہ لیری ناقابل یقین ثابت ہوئی۔

"میں تصور بھی نہیں کر سکتا تھا کہ ان لوگوں کے حوصلے اتنے بڑھے ہوئے ہوں گے" میری کہانی سننے کے بعد اس نے کہا "ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے ہنری ہمارے ملک کو اپنی نو آبادی اور خود کو بیان کا رائسرائے سمجھ رہا ہو۔ مجرمانہ سازشوں کے بارے میں ایسی کھلی خط و کتابت قانون کے لئے چیلنج ہے۔ وہ خط کہاں ہے؟"

"اس بارے میں زیادہ سوچ کر اپنا خون نہ جلاؤ۔ وہ خط ہم کیبنٹ ہی میں پھینک آئے ہیں" میں نے کہا "ہنری خود بھی ایک جاذب نظری ہے۔ پیغام سرکاری لیٹر ہیڈ پر نہیں بلکہ سادہ کاغذ پر لکھا گیا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ تحریر بھی اس کی اپنی نہ ہو۔ یہ کھیل اسی طرح چلے گا جیسے وہ لوگ چلانا چاہتے ہیں......"

"خط کوریر سروس سے آیا تھا" اول خان نے میری بات کاٹ کر کہا "خط لفافے اور کوریر سروس والوں کی مدد سے سب کچھ ثابت کیا جا سکتا ہے۔ ان لوگوں کو کہیں نہ کہیں تو لگام دینی ہی ہو گی۔"

"یہ لگام دینے کا موقع نہیں ہے۔ یہ کون ثابت کرتا پھرے گا کہ ہنری کے بھیجے ہوئے لفافے میں سے وہی تحریر برآمد ہوئی تھی جو ہم پیش کر رہے ہیں۔ دوسری بات یہ ہے کہ ہنری نے وہ خط ایک امریکن شہری کو لکھا تھا۔ ہمیں ان جھمیلوں میں پڑنے کے بجائے وہی راستہ اختیار کرنا چاہئے جو ہنری نے اپنایا ہے۔ مختصر اور محفوظ!"

"یہ بہت اچھا ہوا کہ تم رات ہی فلیٹ سے نکل آئے ورنہ تمہارے ساتھ کچھ بھی ہو سکتا تھا......"

میں نے اس کی بات کو اہمیت دیئے بغیر کاٹ دیا "تم غیر ضروری باتوں میں الجھ رہے ہو۔ تم نے ابھی تک یہ نہیں بتایا کہ جم کلارک کے بارے میں تمہارے منصوبے کا کیا بنا؟ اگر اس وقت دن کے بارہ بجے ہیں تو اب تک اس کا نتیجہ سامنے آ جانا چاہئے تھا۔"

"اس کی لاش ریفریجریٹر کے ایک ڈبے میں باقاعدہ سیل کر کے فریر ہال کے سامنے سڑک کے کنارے پھینک دی گئی تھی۔ ایک پولیس موبائل نے اسے کسی گاڑی سے گرا ہوا ریفریجریٹر سمجھ کر اٹھا لے جانا چاہا لیکن غیر معمولی وزن کی وجہ سے پولیس والے چکرا گئے۔ خاصے ہنگامے اور بم ڈسپوزل اسکواڈ کی آمد کے بعد وہ مشتبہ کارٹن کھولا گیا تو تماشائیوں میں امریکن قونصل خانے کے دو سکیورٹی افسر بھی شامل تھے" اول خان مزے لے لے کر اپنی کارکردگی دہرانے لگا "لاش کے سامنے آتے ہی تماشائیوں میں



سنسنی پھیل گئی مگر امریکیوں میں کہرام برپا ہو گیا۔ لاش کے اسپتال منتقل کیے جانے سے پہلے ہی قونصل خانے کے متعدد سینئر ارکان لاش دیکھنے کے لیے پہنچ چکے تھے۔"

"کچھ پتا چلا کہ جم کلارک کس حیثیت میں پاکستان آیا ہوا تھا؟" میں نے پوچھا۔

"میں نے جب یہ سنا کہ وہ ڈپلومیٹک پاسپورٹ پر پاکستان آیا تھا تو میری عقل چکرا کر رہ گئی۔"

"نی کا سربراہ اور ڈپلومیٹک پاسپورٹ... کیا یہ لوگ اب کھل کر سامنے آنے پر تل گئے ہیں؟"

"جم کلارک کو نی کا سربراہ ثابت کرنا تو بڑی بات ہے ہم شاید نی کا وجود بھی ثابت نہ کر سکیں۔ ایسی صورت میں جم کلارک کو سفارتی سفری دستاویزات کے استعمال سے کیا چیز روک سکتی تھی؟"

"اس کے بارے میں ان لوگوں نے کیا موقف اختیار کیا ہے؟" میں نے پوچھا۔

"ایک اہم سرکاری افسر جو پچھلی رات اواری ٹاورز میں کسی سے ملنے گیا تھا اور پھر لاپتا ہو گیا تھا۔ اس کی دیکھ بھال پر مامور افراد تشویش کا شکار ہونے کے باوجود رات بھر اس امید پر خاموشی اختیار کیے رہے کہ کہیں وہ اپنے شناساؤں کے ساتھ بیٹھے چائے نہ بیٹھ گیا ہو۔ تو بھید کھلنے سے پہلے ہی اس کی لاش ملنے کی اطلاع آ گئی۔ اس سے آگے انہوں نے سختی سے اپنی زبانیں بند کی ہوئی ہیں" افضل خان کی طرف سے جواب آیا۔

"پراسرار گمشدگی کی وہی گھسی پٹی کہانی جو شرلاک ہومز کے زمانے سے چلی آ رہی ہے" میں نے منہ بنا کے کہا "سٹیشن فور کے قرب و جوار میں وہ اپنی موجودگی کے ایسے سنگین شواہد چھوڑ آئے تھے کہ اب اس کا نام تک لینے سے گریز کر رہے ہیں۔ اس کا مطلب ہے کہ ہنری ڈریک ٹارمن کی دھمکیاں بالکل بے وزن تھیں۔"

"یہ تھانے کی سطح کی اطلاعات ہیں" افضل خان نے میری بات مکمل ہونے پر کہا "اصل کارروائی کے لیے وہ صوبائی ہوم کے سر پر سوار ہیں۔ وہاں کے معاملات میں ضرورت سے زیادہ رازداری برتی جا رہی ہے۔ وہاں ہوم سیکرٹری کے علاوہ صوبے کا آئی جی بھی سینئر ڈی آئی جیز کے ساتھ موجود ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اسٹیشن فور کی کہانی اس اجلاس میں بیان کی گئی ہو۔ ایسا ہوا تو شام سے پہلے وہ عمارت پولیس کے محاصرے میں ہو گی۔"

"لیکن انہیں گرد و غبار میں اٹے ہوئے متروک ساز و سامان کے سوا کیا ملے گا؟"

"کچھ بھی نہیں... اس سے الٹا یہ نقصان ہو گا کہ اس عمارت اور ایس ٹی ایف کے تعلق سے واقف افسران اسے ایس ٹی ایف کا کیس سمجھ کر خاموش ہو جائیں گے اور پھر اپنی گلو خلاصی کے لیے ایسی ایسی تاویلات اور کہانیاں سامنے لائیں گے کہ سب کچھ الجھ کر رہ جائے گا لیکن یہ نہ سمجھ لینا کہ ہم ان لوگوں کو بری طرح الجھا دینے میں کامیاب ہو گئے ہیں۔ علاقے کے تھانے اور ہوم سیکرٹری کے علاوہ تم بھی ان کی فہرست میں شامل ہو۔"

"وہ کیسے؟ تم نے یہ رائے کس بنیاد پر قائم کی ہے؟" میں نے چونک کر پوچھا۔

"حقائق" افضل خان کی آواز کی سنجیدگی برقرار رہی "ہم سٹیشن فور سے نئے ٹھکانے پر منتقل ہونے کے بعد مجھے دھیان آیا کہ تم لوگوں کے فلیٹ کی حفاظت یا نگرانی کا بندوبست ہونا چاہیے۔ وہاں فون نہیں تھا اس لیے میں نے ایک پک اپ میں دو مسلح آدمی روانہ کر دیے۔ اس وقت تک مجھے پتا بھی نہیں تھا کہ تم لوگ فلیٹ چھوڑ کر کہیں اور منتقل ہو جاؤ گے۔ میرے آدمی اپنے طور پر تمہاری حفاظت کرتے رہے۔ آج صبح دس بجے یعنی جم کلارک کی لاش دریافت ہونے کے ڈیڑھ گھنٹے بعد بکتر بند پولیس کار جیسی ایک عجیب گاڑی شرف آباد پہنچی۔ اس پر ہر طرف بڑے بڑے سبز کراس بنے ہوئے تھے اور وہ کوئی اسپیشل ایمبولنس معلوم ہو رہی تھی۔ اس میں سے سات عجیب الخلقت افراد نمودار ہوئے۔ ان کے جسموں پر جراثیم وغیرہ سے بچاؤ کرنے والے مکمل سوٹ منڈھے ہوئے تھے۔ چہروں پر مکمل اور نیم تاریک ماسک تھے جن کی وجہ سے انہیں پہچاننا ناممکن ہو گیا تھا۔ ہر ایک کی پشت پر آکسیجن یا جراثیم کش دوا کا سلنڈر لدا ہوا تھا اور ہاتھ میں دوا کا چھڑکاؤ کرنے والی لمبی لمبی نلکیاں تھیں۔ ان میں سے ایک نے اپنے چہرے پر سے ماسک ہٹا کر لوگوں سے بات کی اور انہیں بتایا کہ وہ لوگ طاعون کے جراثیم سے لتھڑے ہوئے تین مردہ چوہوں کی موجودگی کی اطلاع پا کر اس علاقے میں آئے ہیں اور چوہوں کو تھیلیوں میں بند کرنے اور جراثیم کش دواؤں کا چھڑکاؤ کرنے کے بعد واپس چلے جائیں گے۔ لوگوں سے بات کرنے والا مقامی تھا۔ چھ مردوں کے بارے میں تب پتا چلا کہ وہ غیر ملکی تھے۔ وہ خبر اتنی ہولناک تھی کہ دیکھتے ہی دیکھتے وہ علاقہ ویران ہو گیا اور وہ ساتوں تمہاری بلڈنگ میں گھس گئے۔ میرے آدمیوں کو بعد میں پتا چلا کہ وہ ساتوں تمہارے فلیٹ پر گئے تھے۔ انہوں نے ہر سوراخ اور جھری سے فلیٹ میں تیز ادویات کا بھاری چھڑکاؤ کیا اور چند منٹ بعد تالا کھول کر اندر داخل ہو گئے۔ وہ کافی دیر تک اوپر رہنے کے بعد واپس لوٹے تو خالی ہاتھ تھے۔ وہ بلڈنگ میں وہاں سے روانہ ہوئے تو میرا ایک آدمی پک اپ میں ان کے پیچھے ہو لیا۔ وہاں رکنے والا آدمی اوپر گیا تو تمہارا فلیٹ غیر مقفل تھا۔ وہاں اس قدر تیز اور ناقابل برداشت بدبو پھیلی ہوئی تھی کہ میرا آدمی دیر تک اندر نہ جا سکا۔ وہ اندر گیا تو تمہارا فلیٹ حشرات الارض اور کیڑوں کا مقتل بنا ہوا تھا۔ چھپکلیوں اور مکڑیوں سے لے کر کاکروچ اور چیونٹیوں تک اپنی کمین گاہوں سے باہر آ کر مر گئی تھیں۔ بدقسمتی سے تم لوگ وہاں ہوتے تو تمہارا حشر بھی مختلف نہ ہوتا اور وہ نہایت اطمینان سے طاعون زدہ لاشوں کے حوالے سے

ہمارے بے جان جسموں کو اٹھا لے جا سکے۔"

اول خان کی زبانی یہ تفصیل سن کر میں اندر ہی اندر لرز اٹھا۔

"تم پوری زندگی کے ساتھ ہمیں ختم کرنے کا فیصلہ کر کے آئے تھے لیکن خدا ہم پر مہربان تھا۔ میری تجویز پر سب ہی فلیٹ چھوڑنے پر متفق ہو گئے۔ تم نے یہ نہیں بتایا کہ بکتر بند ایمبولینس کے تعاقب میں جانے والا کس خبر کے ساتھ واپس آیا۔"

"ایمبولینس پر مقامی نمبر پلیٹ آویزاں تھی۔ وہ یو ایس آئی سی کے سیکیورٹی احاطے میں داخل ہوئی اور بلند آہنی پھاٹک بند کر دیا گیا۔ مزید کچھ دیر تک انتظار کرنے کے بعد میرا آدمی واپس لوٹ آیا۔"

"وہ ایمبولینس ان کے ورکشاپ یا پارکنگ لاٹ میں پہنچا لی جاتی ہے تو ان پر رونق ہو جائے گا۔ ہمارے فلیٹ کا سرسری سا تجزیہ ہی یہ ثابت کر دے گا کہ وہاں طاعون کش دوا کا نہیں بلکہ زہریلے سیال کا غیر معمولی اسپرے کیا گیا تھا۔ اس گاڑی کو علاقے کے بے شمار لوگوں نے حیرت اور دلچسپی سے دیکھا ہوگا۔"

"انہیں گاڑی پکڑے جانے کا خوف ہوتا تو وہ ایمبولینس اپنے اصل ٹھکانے پر ہرگز نہیں جاتی۔ سفارتی جرائم بہت چالاکی اور منصوبہ بندی کے ساتھ کئے جاتے ہیں۔ گاڑی کی جعلی نمبر پلیٹ تلف کی جا چکی ہوگی۔ گاڑی کا رنگ بدلنے کے لئے استعمال ہونے والے اسٹکر ریڈ کراس کے نشانات سمیت کسی بھٹی میں جھونک دیے گئے ہوں گے۔ گاڑی پر امریکا کا سرکاری نشان نمایاں ہوگا۔۔۔ میں جانتا ہوں کہ کسی بھی فساد زدہ علاقے سے اپنے شہریوں کے تحفظ اور تیز ترین انخلا کے لئے بیشتر ایشیائی ممالک میں امریکی مشن ایسی بکتر بند گاڑیاں تیار رکھتے ہیں۔ ویسے بھی پاکستان کے بڑے سے بڑے افسر کو ان کی پیشگی اجازت کے بغیر ان کی کسی سفارتی عمارت میں داخلے کا حق نہیں ہے۔ دنیا کے ہر مہذب ملک میں طے شدہ سفارتی عمارات کو مقامی قوانین سے مکمل استثنیٰ حاصل ہوتا ہے۔"

"پھر تو گوریلا لڑائی زور پکڑے گی" میں نے پرتشویش آواز میں کہا "دونوں فریق ایک دوسرے پر چھپ چھپ کر وار کرتے رہیں گے اور وہی پہچانے جائیں گے جو کسی لڑائی میں مارے جائیں یا زخمی ہو کر گرفتار ہوں۔"

"جم کلارک کے قبضے میں تین لاشیں ہمارے ہاتھ لگیں لیکن وہ سب بے سود ہیں۔ ایک امریکن زخمی ہوا تھا تو اسے اس کا ساتھی لے بھاگا۔ دراصل ایسی اندھی لڑائی میں بہت محتاط رہنے کے باوجود بھی جھونکے جاتے ہیں۔ اپنی بدقسمتی سے کوئی پکڑا بھی جائے تو اس کے بڑے فوراً ہی اس سے لاتعلقی کا اعلان کر دیتے ہیں۔ کسی بھی سیکرٹ ایجنٹ کی زندگی کا بدترین المیہ یہی ہوتا ہے کہ وہ کامیابی کے ساتھ زندہ رہے تو ہیرو بنا رہتا ہے۔ دشمن کے ہاتھوں قید یا ناکامی کی صورت میں اس کی پشت پر ایک اور لات رسید کر دی جاتی ہے۔ یہ جم کلارک کی اہمیت کا کھلا ثبوت ہے کہ اسے ہماری تحویل سے نکالنے کے لئے سی آئی اے کے یہ اہلکار ذاتی طور پر مقابلے پر اتر آئے تھے۔"

"تم اس وقت گھر پر ہو یا دفتر سے بول رہے ہو؟" میں نے پوچھا۔

"یار یہ بک بک ختم کرو" اچانک جہانگیر غنودگی میں پہلو بدل کر منمنایا "تھوڑی دیر چین سے سونے دو۔"

میں جہانگیر کو غضبیلی نظروں سے گھور کر رہ گیا۔ دوسری طرف سے اول خان ہنس کر کہہ رہا تھا "بس ابھی گھر پہنچا ہوں۔ دفتر میں شام تک ٹیلی فون کی گھنٹی بج سکے گی۔ میں آزدم ہونے اور سستانے کے بعد ہی ادھر واپس جاؤں گا۔"

"تم نہا دھو کر کچھ دیر سو جاؤ۔ میں بعد میں فون کروں گا۔"

"تم باتیں کرتے رہو۔۔۔ کسی کی نیند میں خلل نہیں پڑ رہا۔" اچانک ندرا کی آواز ابھری مگر میں اس وقت تک فون بند کر چکا تھا۔ میں اس کی طرف پلٹا تو وہ چارپائی سے پیر نیچے لٹکائے ہوئے بیٹھی تھی۔

"میری بھی نیند اچاٹ ہو چکی ہے" سلطان شاہ بھی انگڑائی لے کر اٹھ کھڑا ہوا "شاید تم اول خان سے مذاکرات کر رہے تھے۔ میں کافی دیر سے تمہاری بھن بھن سن رہا تھا لیکن اس خنک ماحول میں بستر چھوڑنے کو دل نہیں چاہ رہا تھا۔"

"تم بھی اٹھ گئے ہو تو غزالہ کو اٹھاؤ۔۔۔" ندرا نے سلطان شاہ سے کہا لیکن اس کی بات مکمل ہونے سے پہلے ہی غزالہ بول پڑی "میں بہت دیر سے جاگ رہی ہوں۔ تم میری فکر مت کرو۔"

ندرا نے اٹھ کر چٹا چٹ کئی سوئچ دبائے اور جہانگیر کا کمرا متعدد جھماکوں کے بعد ٹیوب لائٹوں کی دودھیا روشنی سے بھر گیا۔ نیم تاریکی میں تیز روشنی سے جہانگیر ہڑبڑا کر اٹھ گیا اور منہ بگاڑ کے چند عنابی ادھ کھلی آنکھوں سے ہم چاروں کو گھورنے لگا "یہ کیا بدتمیزی ہے۔ تمہیں دوسرے کے آرام کا ذرا بھی خیال نہیں ہے۔۔۔"

میں نے اسے زیادہ بولنے کا موقع نہیں دیا اور ہنس کے کہا۔ "الو کو گہری تاریکی سے پکڑ کر روشن دھوپ میں پھینک دیا جائے تو وہ اسی طرح آنکھیں پٹپٹاتا ہے۔ ابے الو! اس وقت بارہ بج چکے ہیں۔ ہمارے معدے ناشتا مانگ رہے ہیں۔"

"ناشتا ادھر تیار ہوگا" وہ جھلائے ہوئے انداز میں بولا "ریشم خان تمہیں اوپر لے جاتا۔ ناشتا کے لئے میری نیند خراب کرنے کی کیا ضرورت تھی؟"

"ٹھیک ہے پھر تم سو جاؤ" میں نے اسے پچکارتے ہوئے کہا۔ "یہ اچھا ہے کہ ہمیں اس سے تنہائی میں کچھ باتیں کرنے کا موقع مل جائے گا۔ اگر اس نے ہمارے لئے ناشتا تیار کیا ہے تو وہ ذہنی طور پر ہمیں قبول کر چکی ہے۔"

"نہیں، میں بھی تمہارے ساتھ ناشتا کروں گا" جہانگیر نے

غراتے ہوئے اپنا ارادہ فوراً تبدیل کر دیا اور ہم چاروں کو ہکا بکا چھوڑ کر سب سے پہلے غسل خانے کی طرف چل دیا۔

"یا معبود!" سلطان شاہ چھت کی طرف نگاہیں اٹھا کے بڑبڑایا "تیرے بھی بڑے کمالات ہیں۔"

جہانگیر کی غیر حاضری میں، میں نے ان تینوں کو اپنی اور اقبال خان کی سنسنی خیز گفتگو کے نچوڑ سے آگاہ کر دیا۔ ان کے لئے ہم کلارک کی لاش کے ساتھ کیا جانے والا ڈرامائی سلوک بہت زیادہ غیر متوقع نہیں تھا لیکن فلیٹ پر بکتر بند ایمبولینس کے ذریعے طاعون کے انسداد کے لئے آنے والوں کی کہانی چونکا دینے والی تھی۔

"بعض اوقات صورت ہمارے سروں کو یوں چھو کر گزرتی ہے کہ رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں" غزالہ ایک جھرجھری لے کر بولی۔ "ہم فلیٹ میں ہوتے تو ہمارا حشر بھی چھپکلیوں اور دیمک زدہ بچوں سے مختلف نہ ہوتا۔"

"اچھا ہوا۔ اس بہانے فلیٹ کی بھرپور صفائی ہو گئی" دیبا بے پروائی سے بولی "زیادہ وہاں جائیں گے تو اطمینان سے رہ سکیں گے۔ پتا نہیں جہانگیر نے کب سے وہاں جراثیم کش دواؤں کا اسپرے نہیں کرایا تھا۔"

"ہمیں ان کی اس حرکت کا کوئی نہ کوئی جواب ضرور دینا ہوگا" سلطان شاہ سوچ میں ڈوب گیا تھا۔

"ان کی مکمل ناکامی ہی ان کے حربے کا مسکت جواب ہے" دیبا نے کہا۔

جہانگیر نہا دھو کر غسل خانے سے تازہ دم ہو کر برآمد ہوا تو دیبا اندر گئی اور فوراً ہی بھنا کر باہر آ گئی۔ اس نے لپک کر پیچھے سے جہانگیر کا بازو تھاما اور اسے دوبارہ باتھ روم کی طرف کھینچنا شروع کر دیا "بدتمیزی کی بھی کوئی حد ہوتی ہے۔ ٹب میں گندہ پانی بھرا ہوا ہے۔ فرش اور دیواریں اس طرح شرابور ہیں جیسے وہاں کسی ہاتھی نے غسل کیا ہے۔ صابن نالی میں پڑا ہوا ہے۔ چلو، چل کر ہر چیز صاف کرو۔ جب ایک باتھ روم مشترکہ استعمال میں ہوتا ہے تو ہر شخص کا فرض ہوتا ہے کہ اسے استعمال کے بعد اسے پہلے کی طرح صاف کر کے باہر آئے۔"

"میرا ہاتھ چھوڑو!" جہانگیر نے زور آزمائی میں ناکام رہنے کے بعد برہمی سے کہا "نہانے میں پانی نہیں تو کیا تیل چھلکے گا؟ جب ہم سب کو نہانا ہے تو بار بار صفائی کا فائدہ؟ جو آخر میں غسل خانہ استعمال کرے گا، وہ ایک دفعہ محنت کرے گا اور باتھ روم چمک اٹھے گا۔"

میں دیبا کے ساتھ رہ کر اس کے مزاج کی ہر شرح سے بخوبی واقف ہو چکا تھا۔ جیسا سرائے، شنگارا دیلی اور کالان میں درپیش مجبوریوں کی اور بات تھی۔ وہاں اس نے بدترین رہائشی سہولتوں کو بھی خندہ پیشانی کے ساتھ قبول کیا تھا لیکن آزاد شہری فضا میں وہ [illegible] کسی حق پر کوئی سمجھوتا کرنے کی عادی نہیں تھی

اور اسی فکرمندی کے ساتھ یہ کوشش بھی کرتی تھی کہ دوسروں کو اس کی وجہ سے کسی ناگواری کا سامنا نہ کرنا پڑے۔

جہانگیر اپنی احمقانہ ضد کی دلیل پر اڑا رہا۔ دیبا شائستگی کے قرینوں سے خوب واقف تھی۔ اس نے پے در پے کئی چٹکیاں بھر کے جہانگیر کو اس قدر بدحواس کر دیا کہ وہ قائل نہ ہونے کے باوجود باتھ روم صاف کرنے پر مجبور ہو گیا۔ دیبا کسی سنگدل مالکن کی طرح دروازے پر کھڑی اس کی کارکردگی کا جائزہ لیتی رہی۔

جہانگیر سخت کوفت کے عالم میں باہر آیا تو دیبا نے خود کو باتھ روم میں مقفل کر لیا۔

"تم تینوں نے بھی میرا ساتھ نہیں دیا" اپنی خفت مٹانے کے لئے وہ قریب آ کر ہم پر برس پڑا "یہ ولایت نہیں، کراچی ہے یہاں ایسا ہی چلتا ہے۔ جس کے دماغ میں نفاست کے زیادہ کیڑے ہوں وہ خود صفائی کر لے۔"

"ولایت اور کراچی سے کوئی فرق نہیں پڑتا" میں نے اسے سمجھانا چاہا "اچھی بات زمین سے چاند تک، ہر جگہ اچھی ہوتی ہے۔ اسے فراخ دلی سے قبول کر لینا چاہئے۔ یہی معقولیت کی دلیل ہوتی ہے۔"

وہ بڑبڑاتا ہوا دفتر سے نکلتا چلا گیا۔ غصے میں اسے یہ پوچھنا بھی یاد نہیں رہا کہ میں کس سے اور کیا بات کر رہا تھا۔

ہم لوگ گھر سے جن کپڑوں میں نکلے تھے ان ہی میں سو گئے تھے۔ غزالہ نے چاروں کے لئے صاف ستھرے کپڑے نکالے، دیبا کے کپڑے باتھ روم میں پہنچائے اور جہانگیر کے لئے بھی میرا ایک قمیص شلوار سوٹ نکال دیا۔

ہم چاروں نہا دھو کر پورے سج دھج سے باہر نکلے تو راہداری میں ریشم خان ہمارا منتظر تھا۔ اس کے پیچھے زینوں کی طرف جاتے ہوئے مجھے اچانک خیال آیا اور میں نے انگریزی میں دیبا کو یاد دلایا کہ مسز خان کے سامنے اسے اردو نہ بولنا، ٹوٹے پھوٹے فقروں سے آگے صرف انگریزی ہی بولنی تھی۔

جہانگیر کو قدرت نے جیبے کے ساتھ اچھے ذوق سے بھی نوازا تھا۔ اس لئے ریسٹ ہاؤس بہت خوب صورت بنایا گیا تھا۔ زینوں کا اختتام ایک وسیع دالان میں ہوا جہاں خوب صورت اور قیمتی پودوں سے لدے ہوئے گملے قطار در قطار سجے ہوئے تھے۔ دالان کے بعد شیشے کی دیواروں والا وسیع و عریض ذرا تنگ روم تھا جہاں بیک وقت تیس سے زائد افراد بیٹھ سکتے تھے۔ اسی سے ملحق کمرے میں بارہ نفری میز پر ناشتا سجا ہوا تھا۔ میز کے آخری سرے پر جہانگیر ایک خوب صورت اور متناسب الاعضا لڑکی کے ساتھ براجمان تھا۔ لڑکی کے پتلے پتلے ہونٹوں پر ایک ہلکی ہلکی مسکان کھل رہی تھی۔ اسے دیکھتے ہی میرے ذہن کے کسی گوشے میں کیڑے سے کلبلانے لگے۔ مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے میں نے اسے پہلے بھی کہیں دیکھا ہوا تھا۔ کہاں؟ اس سوال کا جواب میں کوشش کے

بار جو رتا پاسکا۔

ہماری آوازیں سن کر دونوں ہماری پیشوائی کے لئے اٹھ کھڑے ہوئے۔ جہانگیر کے چہرے پر بھی فاتحانہ مسکراہٹ ابھری تھی جو لمحہ بھر میں ہی معدوم ہو گئی۔ اپنے شب خوابی کے مسلے ہوئے شکن آلود کپڑوں کے مقابلے میں ہمارے بے داغ لباسوں کو دیکھ کر اس کی طبیعت بے مزہ ہو گئی تھی۔

جہانگیر کی تعلیم جو بھی رہی ہو اسے انگریزی میں کوئی خاص درک حاصل نہیں تھا۔ اس نے اپنی ٹوٹی پھوٹی انگریزی میں فرضی ناموں سے ہم سب کو مسز خان سے متعارف کرایا۔ اس مسکراتی ہوئی قیامت نے دونوں عورتوں سے ہاتھ ملایا لیکن ہماری باری آنے پر اس نے شاید جہانگیر کی خفیہ ہدایت پر دونوں ہاتھ باندھ لئے۔ جہانگیر نے پہلے سے اور پہنچ کر اس بات کا پورا بندوبست کرلیا تھا کہ مجھے یا سلطان شاہ کو مسز خان کے لمس سے آشنائی حاصل نہ ہوسکے۔

وہ جہانگیر کی فیکٹری کا ریسٹ ہاؤس تھا۔ اس کی تعمیر و تزئین میں مسز خان کا دور دور تک کوئی دخل نہیں تھا لیکن دریا اخفا تا مسز خان کے ذوق اور قرینے کی تعریف کرتی رہی اور وہ خاتون بھی سرہلا ہلا کر انکسارانہ مسکراہٹ کے ساتھ وہ سب یوں سنتی رہی جیسے سارا کیا دھرا اسی کا ہو۔

ہم چاروں نے کرسیاں سنبھال لیں تو ناشتے کا آغاز ہوا۔ مسز خان نے جہانگیر کی سگی بیوی کی طرح میزبانی کے فرائض انجام دینے شروع کردیے۔ اس نے دریا پر انگریزی میں مہربانیاں نچھاور کیں۔ اس سے فارغ ہوتے ہی وہ اردو پر اتر آئی۔ میں نے دانستہ اپنی پلیٹ میں کوئی ڈش رغبت سے نہیں لیا تھا۔

مسز خان کی نظر میری خالی پلیٹ پر پڑی تو اس نے جھک کر بے اختیار مجھ سے استفسار کیا "انڈا دوں؟"

"ابلا ہوا دے سکیں تو بڑی نوازش ہوگی" میں نے گہری سنجیدگی سے کہا۔

دریا اس تیزی سے ہنسی کہ اسے بری طرح اچھو لگ گیا۔ ہنسی روکنے کے چکر میں فرہاد اور سلطان شاہ کے چہروں پر زلزلے کے آثار ابھر رہے تھے۔ دریا کی بے ساختہ ہنسی کے بعد وہ بھی اپنے بے اختیار قہقہوں پر قابو نہ رکھ سکے اور ناشتے کی سنجیدہ محفل چند ثانیوں میں کشت زعفران بن گئی۔

مسز خان خفت کے عالم میں اٹھ کر ڈائننگ روم سے ملحق کچن میں چلی گئی۔

"تم بہت بدتمیز ہوتے جارہے ہو" مسز خان کے جاتے ہی جہانگیر دبی زبان میں مجھ پر برس پڑا۔

"میں نے کیا بدتمیزی کی ہے؟" میں نے بھی آنکھیں نکال کے کہا "ان لوگوں سے پوچھو جو بلاوجہ جنگلیوں کی طرح ہنسے جارہے ہیں۔ میں تو کچھ سمجھ ہی نہیں سکا کہ کیا ہوا ہے۔ ہوسکے تو تم ہی مجھے کچھ سمجھا دو۔"

"دنیا کے کس خطے میں عورتیں انڈے دیتی ہیں جو تم نے اس سے ابلا ہوا انڈا دینے کی فرمائش کی تھی؟" جہانگیر کے لئے اپنے غصے پر قابو رکھنا دشوار ہو رہا تھا۔

اس کے سوال پر میری رکی ہوئی ہنسی کو بھی نکاس کا بہانہ مل گیا اور میں نے کہا "تم نے غور نہیں کیا۔ وہ خود انڈے دینے کی بات کر رہی تھی۔ مجھ سے پہلے غزالہ سے بھی یہی سوال کرچکی تھی۔ اسی سے پوچھو کہ اس کا تعلق کس خطے سے ہے اور وہ کب سے انڈے دے رہی ہے۔ میں نے تو اس خوف سے ابلے ہوئے انڈے کی فرمائش کی تھی کہ کہیں وہ اچانک ہی میری پلیٹ میں تازہ انڈا نہ ڈال دے۔"

ان تینوں کی ہنسی رکتے رکتے پھر تیز ہوگئی۔ دریا کو یہ تک یاد نہیں رہا کہ وہ یہاں اردو سے برائے نام واقف ہونے کی اداکاری کر رہی تھی۔ ہنستے ہنستے اس کی آنکھوں میں پانی تیرنے لگا تھا۔

"ہنسی بند کرو!" اچانک جہانگیر غصے سے مٹھیاں بھینچ کر حلق کے بل دہاڑا "میری چھت کے نیچے بیٹھ کر تم میرا مذاق نہیں اڑا سکتے۔ میں تمہاری گردن توڑ دوں گا" وہ دھمکی سب کے لئے تھی لیکن تخاطب مجھ سے تھا۔

وہ غصے سے باؤلا ہو رہا تھا۔ میں نے سوچا کہ اگر وہ بات بڑھانے پر ہی تل گیا تھا تو بات بڑھنی چاہئے تھی۔ میں نے اس کے غصے کی پروا کئے بغیر کہا "میری سمجھ میں نہیں آتا کہ مسز خان کے دیے ہوئے انڈوں سے تمہارا کیا تعلق ہے....."

"ہینڈز اپ!" نفرت سے دہکتی ہوئی ایک تند نسوانی آواز نے سب کو یک لخت خاموش کردیا۔

میں نے گردن گھما کر دیکھا تو مسز خان کچن سے برآمد ہونے کے بجائے اندرونی حصے سے چلی آرہی تھی اور اس کے داہنے ہاتھ میں ایک سیاہ ریوالور دبا ہوا تھا جس کی نال ہم لوگوں کی طرف تھی۔

اس اچانک اور خوف ناک تبدیلی پر سب حیران رہ گئے۔ میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ اپنے ایک بے تکے سوال کا مزاحیہ جواب اس عورت کے مزاج پر اتنا گراں گزرے گا کہ وہ ہم پر ریوالور تان لے گی۔

"تم... تم... یہ تم کیا کر رہی ہو؟" جہانگیر خوف زدہ اور پھنسی پھنسی آواز میں ہکلایا۔

"اب تمہیں ان کی گردنیں توڑنے کی ضرورت نہیں" وہ ڈائننگ ٹیبل سے چند قدم دور رک کر غراتی ہوئی آواز میں جہانگیر سے بولی "میں ان کا کام تمام کروں گی اور اگلواؤں گی کہ انہوں نے تمہیں کیوں گھیرا ہے۔"

بات رفتہ رفتہ ہنسی مذاق کی حدود سے نکل کر کشت و خون تک جا پہنچی تھی۔ شاید اس نے میرے اور جہانگیر کے آخری مکالمات سن لئے تھے اور یہ نتیجہ اخذ کیا تھا کہ جہانگیر ہم میں سے

نہیں تھا۔ جہانگیر نے ویرا کے کاروباری دورے کے بارے میں طے شدہ باتوں کے سوا ذہین کے پرانے مراسم کے بارے میں اسے کچھ نہیں بتایا تھا۔

جہانگیر نے بوکھلائی ہوئی نظروں سے میری طرف دیکھا۔ اس وقت مسز خان' جہانگیر کی طرف متوجہ تھی۔ میں نے جہانگیر کو آنکھ ماری اور بڑے لاتعلقانہ انداز میں اپنی دونوں کہنیاں میز پر ٹکا کر بیٹھ گیا۔

"ہاتھ اٹھاؤ" مسز خان ریوالور کی نال لہرا کر درشت آواز میں غرائی "تم نے سنا نہیں کہ میں نے کیا کہا تھا۔"

ہم چاروں نے بے بسی سے اپنے ہاتھ اٹھا لئے۔ مسز خان کے متبسم ہونٹوں سے مسکراہٹ رخصت ہو چکی تھی' پیشانی پر کئی بل نظر آ رہے تھے۔ آنکھوں میں قہر کے کوندے لپک رہے تھے مگر وہ پھر بھی خوب صورت نظر آ رہی تھی۔ فرق صرف اتنا پڑا تھا کہ گداز و جمال کے بجائے اس کے حسن پر قہر و جلال کے سائے پڑنے لگے تھے۔

"مذاق کی بات اگر تمہیں بری لگی ہو تو ہم سب اپنے دل کی گہرائیوں سے معافی مانگنے کو تیار ہیں" میں نے لجلجا کر کہا۔ مشکل یہ تھی کہ ہو نہ ہو کر اس وقت سامان قتل سے لیس تھی جب کہ ہم پانچوں بالکل غیر مسلح تھے۔ ہلیٹ سے ساتھ لائے ہوئے ہتھیار جہانگیر کے دفتر میں پڑے ہوئے تھے۔ میں نے اندازہ لگایا تھا کہ اس عورت پر کسی تدبیر سے جلدی قابو نہ پایا گیا تو وہ کسی بھی لمحے خون آشام شیرنی کا روپ دھار لے گی۔

"شٹ اپ!" اس نے مجھے تحقیر آمیز لہجے میں ڈانٹ دیا اور جہانگیر کی طرف مڑ کر بولی "یہ سب فراڈ ہیں۔ ان میں سے کوئی بھی شخص تمہاری بند فیکٹری کو چلانے میں تمہاری مدد نہیں کر سکے گا۔ یہ سفید کتا جو اصلی غیر ملکی خریدار بن کے آیا ہے' کوئی فاحشہ ہے۔ یہ ادا دے سے بے خبر بن رہی تھی پھر اڑے والا ایک لطیفہ اس کی سمجھ میں کیسے آ گیا؟"

"ریوالور رکھ لو!" جہانگیر گھبرائی ہوئی آواز میں بولا "اگر یہ لوگ کسی بری نیت سے یہاں آئے ہیں تو میں ان سے سب کچھ اگلوالوں گا۔ میری وجہ سے تمہیں کوئی خطرہ مول لینے کی ضرورت نہیں ہے۔"

"خطرہ تو مجھ ہی کو مول لینا پڑے گا" اس نے عجیب سے لہجے میں کہا پھر ریوالور کی نال سے میری طرف اشارہ کرتے ہوئے بولی "میری اصل دشمنی اس سے ہے۔ اپنی تمنی سے پوچھ کچھ تم کر لینا۔"

"اس سے تمہیں کیا دشمنی ہے؟" جہانگیر نے حیرت سے پوچھا۔ اس نے اپنی جگہ چھوڑ دی تھی اور آہستہ آہستہ مسز خان کی طرف بڑھ رہا تھا۔ وہ جہانگیر کو ہم سے الگ اور اپنا ہمنوا سمجھ رہی تھی اس لئے اس نے بھی جہانگیر کی اس پیش قدمی پر کوئی اعتراض نہیں کیا۔

"اسے دیکھتے ہی میرا ماتھا ٹھنکا تھا" مسز خان زہریلے لہجے میں کہنے لگی "مجھے اس کی قابل نفرت صورت جانی پہچانی معلوم ہو رہی تھی۔ تم نے اسے شاہد حسین کے نام سے متعارف کرایا ہے لیکن یہ ابھی اگل دے گا کہ اس کا اصل نام شاہد حسین نہیں' ذیشان ہے اور یہ سینڈو کا قاتل ہے۔ مجھے اس کو پہچاننے میں دیر ضرور لگی لیکن مجھے خوشی ہے کہ میں نے آخر کار سینڈو کے قاتل کو تلاش کر ہی لیا ہے۔"

ویرا اور جہانگیر کے لئے مسز خان کی وہ باتیں ناقابل فہم تھیں لیکن اس کی زبان سے اپنی اصل عرفیت سنتے ہی میرے ذہن کے بند دریچے تیزی سے کھلتے چلے گئے۔

مجھے بھی پہلی نظر میں مسز خان کا چہرہ جانا پہچانا معلوم ہوا تھا لیکن میں اپنے ذہن پر زور دینے کے باوجود یہ یاد کرنے سے قاصر رہا تھا کہ میں نے اسے کہاں دیکھا تھا لیکن اس کی زبان سے سینڈو کا نام سنتے ہی مجھے سب کچھ یاد آ گیا تھا۔ اس کا براہ راست مافیا سے کوئی تعلق نہیں تھا لیکن مافیا کے سیٹھ حبیب جیوانی نے شہر کے اعلیٰ سرکاری حکام اور معزز شہریوں کی اخلاقی کمزوریوں کو قلم بند کر کے انہیں بلیک میل کرنے کے مقصد سے ہو بہو شبانہ نامی کلب قائم کیا تھا' مسز خان اس کی تنخواہ دار ملازمہ تھی اور میں مس بارین اور مس شوچان وغیرہ کے ساتھ متعدد بار اسے اس اڈے پر دیکھ چکا تھا۔ وہاں کام کرنے والی ہر عورت اخلاق باختہ اور بے کردار ہوتی تھی۔ ان ہی عورتوں کے حسن و انداز کے جال میں پھنس کر لوگ پر تعیش خلوت کدوں کا رخ کرتے تھے جہاں پوشیدہ کیمروں کی آنکھ ان کی ہر بے راہ روی کو مقناطیسی فیتے پر محفوظ کر لیتی تھی۔

شاہد کی کلب کا شیرازہ بکھرنے کے بعد نادیہ نامی اس خاتون نے مسز خان کا نام اختیار کر کے ایک خاندانی عورت کا روپ دھار لیا تھا اور اس کی آڑ میں شکار تلاش کرتی پھرتی تھی۔ اس کا تعلق دنیا کے اس قدیم ترین پیشے سے تھا جو پتھر کے زمانے سے خلائی دور تک پھلتا پھولتا رہا تھا۔ وہ اپنا روپ بدل سکتی تھی' ہزار بہروپ دھار سکتی تھی لیکن چڑھتی عمر کے کشش انگیز چہرے اور گدرائے ہوئے بدن کے ساتھ اپنے اصل پیشے کو خیرباد نہیں کہہ سکتی تھی۔

"تم بھی مسز خان بن کر مجھے دھوکا نہیں دے سکو گی" میں نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کہا "قحبہ خانے کی ادنیٰ اپنا نام بدل کر جہانگیر کو اپنی پارسائی کا فریب دے سکتی ہے' مجھے نہیں۔"

"ہائیں!" جہانگیر پر ایک مرتبہ پھر بوکھلاہٹ کا حملہ ہوا "تم دونوں ہی ایک دوسرے کے اصل نام جانتے ہو؟"

"نام ہی نہیں' کام بھی جانتے ہیں" میں نے زہرخند کے ساتھ کہا "غنیمت ہے کہ مسز خان نے تمہیں اپنا اصل نام بتایا ہوا

بے دردی سے اپنے دام چکانے والوں کی خوشنودی کے لئے ہر روز نئے نام سے اپنے جلووں کا بازار سجاتی تھی....."

"میں مجبور تھی اور تم میری مجبوریوں کے خریدار۔" وہ میری بات کاٹ کے تقبر سے بولی "پہلے سینڈو اس کی کلب کا مالک ہوا کرتا تھا پھر تم اس کے اوپر آ گئے۔ وہاں جو کچھ ہوتا تھا تم اس کے ذمہ دار تھے۔"

"تو کیا تم زندگی سے اپنی اس تذلیل کا انتقام لینا چاہ رہی ہو؟" جہانگیر نے پوچھا۔

"وہ نئی لڑکیوں کی زینت کار نہیں تھی۔" میں نے جہانگیر کو آگاہ کیا "وہ دنیا جہان کی تجربہ کار اور گھاگ عورتوں کی پشت تھی۔ نادیہ وہاں نوکری کرنے سے پہلے ہی عورت کی ذلت کا اشتہار بن چکی ہوگی۔"

"میں جو کچھ تھی اپنے لئے تھی۔" نادیہ نے زخم خوردہ لہجے میں کہا "سینڈو نے اسی روپ میں مجھے ٹوٹ کر چاہا۔ وہ میرا پہلا اور آخری محبوب تھا جو میری برائیوں کو نظرانداز کر کے صرف میری خوبیوں کو پوجتا تھا۔ اس کے بعد میں خود کو اس بھری دنیا میں اکیلا اور بے سہارا محسوس کرنے لگی ہوں۔ میرے چاہنے والے بے شمار مل جاتے ہیں لیکن مجھے کوئی بھی ایک آنکھ نہیں بھاتا۔ اپنی نظروں اور حرکتوں سے وہ سب بھوکے بھیڑیے نظر آتے ہیں جو میرے وجود کو بھنبھوڑ ڈالنے پر تلے رہتے ہیں۔ سینڈو کو مار کر اس نے میرے اوپر بہت بڑا ظلم کیا ہے۔ یہ سینڈو کا قاتل ہے۔ میں اسے اپنے ہاتھ سے گولی مار کر سینڈو کے قتل کا انتقام لوں گی۔"

آخرکار بات واضح ہو گئی تھی۔ بات اپنے محبوب کے قتل کے انتقام کی تھی۔

"اسے مار کر تم بھی قانون کی بے رحمانہ گرفت سے نہیں بچ سکو گی۔" جہانگیر نے اس کے قریب پہنچ کر اسے سمجھانا چاہا "لاؤ یہ ریوالور مجھے دے دو۔ غصے اور اشتعال کے عالم میں یہ تمہارے کسی ارادے کے بغیر بھی چل جائے تو دشواریاں پیدا ہو جائیں گی۔ زندگی سے ہم کسی اور طرح بھی سینڈو کا بدلہ لے سکتے ہیں۔ اب یہ جاوید میری مرضی کے بغیر فیکٹری سے باہر نہیں جا سکیں گے۔ جب تک تم چاہو گی یہ یہیں ہمارے قیدی بن کر رہیں گے۔"

"خبردار! مجھ سے دور رہو۔ اس وقت مجھے ہاتھ لگانے کی کوشش نہ کرنا۔" نادیہ نے دو قدم پیچھے سرک کر اسے رکنے پر مجبور کر دیا اور ریوالور کی نال میرے سینے کی طرف کر کے اپنا ہاتھ سیدھا کر لیا "اس وقت کسی نے بھی مجھے چھیڑنے کی کوشش کی تو میں زندگی کو بے دریغ گولی مار دوں گی۔ اس خیال میں نہ رہنا کہ میں فائرنگ میں اناڑی ہوں۔"

مجھے اس بات پر سخت حیرت تھی کہ میں نے سینڈو کو ونجس فیز قبرستان کے بالکل ویران اور غیر آباد علاقے میں پوری رازداری کے ساتھ قتل کیا تھا تو پھر نادیہ کو کیسے علم ہوا کہ وہ میرے ہاتھوں مارا گیا تھا۔ میں نے نادیہ کے خاموش ہوتے ہی اپنی اس الجھن کو ایک سوال کا روپ دے دیا "تم سے کس نے کہا کہ میں سینڈو کا قاتل ہوں؟"

"تمہاری سازش بہت مکمل تھی۔" اس نے حقارت سے سر جھٹک کر کہا "لیکن دنیا کا کوئی جرم مکمل نہیں ہوتا۔ جرائم مکمل اور بے داغ ہونے لگیں تو دنیا سے عدل و انصاف کا نام تک مٹ جائے گا۔ سینڈو اپنے قتل کی رات تمہارے ساتھ ونجس کے ویران علاقے کی طرف جاتا ہوا دیکھا گیا تھا۔ دیکھنے والا ایک سرکاری افسر اور کلب کا رکن تھا۔ اس نے سینڈو کی لاش ملتے ہی مجھے پوری بات بتا دی تھی مگر میں اپنی جان کے خوف سے خاموش رہی۔ اس وقت تم کلب والوں کے لئے ایک ہوا بنے ہوئے تھے۔ اب کلب ہے نہ تمہاری بادشاہی۔ میں تمہیں زندہ نہیں چھوڑوں گی۔"

اس وقت تک دیبا، غزالہ اور سلطان مُنّا نے مکمل خاموشی اختیار کی ہوئی تھی۔ دیبا کے لئے وہ باتیں تحیر خیز رہی ہوں گی کیونکہ میرے اور نادیہ کے روابط کے بارے میں وہ بہت زیادہ باخبر نہیں تھی لیکن میری اور نادیہ کی گفتگو نے تقریباً ساری ہی گتھیاں سلجھا دی تھیں۔ رہی سہی کڑیاں کوئی بھی اپنے اندازے سے جوڑ سکتا تھا۔

"تم مجھے مارنا ہی چاہتی ہو تو زیادہ دیر نہ کرو۔" میں نے نادیہ کو مشتعل کرنے کے لئے بے پروائی سے کہا "مجھے کچھ اور بھی ضروری کام نمٹانے ہیں۔ دوسری طرف ناشتا بھی ٹھنڈا ہو رہا ہے۔"

میرے چہرے پر نادیہ کی کھوپڑی گھوم گئی۔ جہانگیر بوکھلائی ہوئی نظروں کے ذریعے اسے روکنے کی کوشش کرتا رہ گیا اور اس نے اپنا بازو تان کے میری طرف ایک فائر جھونک مارا۔

میں اس وقت دانستہ دوسروں سے الگ اور دور کھڑا ہوا تھا۔ فائر ہونے کی صورت میں دائیں بائیں جھکائی دینے کے لئے بھی تیار تھا لیکن میری کسی مدافعانہ کارروائی کی نوبت ہی نہیں آئی۔ شاید ریوالور کے دستے پر نادیہ کی گرفت مضبوط نہیں تھی۔ گو نجیلے فائر کے دھماکے سے ریوالور کی نال قدرے اوپر اٹھ گئی اور گولی میرے جسم کی طرف آنے کے بجائے پیچھے کے ایک فریم کو توڑتی ہوئی دیوار میں پیوست ہو گئی۔

نادیہ فائرنگ کے معاملے میں ماہر نشانے باز تھی نہ ہی بالکل اناڑی۔ شاید اس کے کسی آشنا نے فرصت کے لمحات میں اسے آتشیں ہتھیاروں سے موت کا کھیل کھیلنے کی ہلکی پھلکی مشق کرائی ہو۔ وہ اچانک ہی دبلی گولی چلانے میں تو کامیاب ہو گئی لیکن اسے دوسرے فائر کے لئے خود کو سنبھالنے کا موقع نہیں مل سکا۔

ان دنوں جہانگیر ایک امن پسند شہری کی سی پُرسکون زندگی گزار رہا تھا لیکن ایک زمانے میں وہ بھی بارودی ہتھیاروں کا نام ور کھلاڑی رہا تھا اور اس کے نام سے بڑے بڑے بدمعاشوں کا پتا پانی ہوتا تھا۔ اس کے سامنے نادیہ کی کوئی وقعت ہی نہیں تھی۔ اس

نے پہلے فائر کا دھماکا سنتے ہی جست لگا کر نادیہ کی داہنی کلائی اپنی گرفت میں لے کر اتنی سختی سے موڑی کہ ریوالور اس کی ہتھیلی میں جھولنے لگا۔ غزالہ نے لپک کر ریوالور اس کی کمزور گرفت سے نکال لیا۔

جہانگیر نے اسے غیر مسلح کرنے کے بعد زور سے پیچھے دھکا دیا اور وہ لڑکھڑا کر پشت کے بل قالین پر جا گری۔

جہانگیر مڑ کر مجھ پر برسنے لگا "تم جہاں کہیں بھی قدم رکھتے ہو، تمہاری کوئی نہ کوئی رقیبانہ شناسائی نکل آتی ہے۔ اب مجھے بتاؤ کہ اس لڑکی دشمنی کا کیا کیا جائے۔ اگر یہ میرے ریوالور سے تمہیں زخمی بھی کر دیتی تو میں تو زندگی بھر تمہارے سامنے سر نہیں اٹھا سکتا تھا۔" اس نے غزالہ کے ہاتھ سے ریوالور لے کر سیفٹی کیچ چڑھا دیا۔

اس اثنا میں فائر کی گونج سن کر رستم خان بھی اپنی رائفل سنبھالے اندر گھس آیا تھا۔

قالین پر بے طرح گرنے سے نادیہ کے جسم پر چوٹ تو لگی تھی یا درد بے بسی کے احساس سے مغلوب ہو گئی تھی کہ اس نے دہاڑیں مار مار کے اونچی آواز سے رونا شروع کر دیا۔

جہانگیر غضبناک نظروں سے اسے گھورنے لگا۔ میں نے محبت سے اس کی کمر کے گرد ہاتھ ڈال کر کہا "فی الحال اس پر لعنت بھیجو، ناشتا ٹھنڈا ہو رہا ہے۔ اس کا ریوالور تم چھین چکے ہو۔ یہ رو رو کر اپنا غبار ہی نکال سکتی ہے۔ تمہیں بھی بیزار کر دے گی۔ روتی ہوئی عورت کی چیخیں بالکل بے اثر ہو کر رہ جاتی ہیں۔"

"عورتوں کے سامنے تو لوفروں والی زبان استعمال نہ کیا کرو۔" وہ جھنجھلا کر بولا۔

"ذرا عاقل و بالغ اور آزاد خیال ہے، دوسری عورت نہیں بلکہ میری اکلوتی بیوی ہے۔ ان دونوں کے سامنے میں ہر زبان استعمال کر سکتا ہوں۔" میں نے ایک آنکھ دبا کر کہا اور وہ نہ چاہتے ہوئے بھی مسکرانے پر مجبور ہو گیا۔

رستم خان کو باہر جانے کی ہدایت دے کر ہم میز پر ناشتے میں مصروف ہو گئے۔

"اس ریسٹ ہاؤس میں کتنی خواب گاہیں ہیں؟" ذرا نے جہانگیر سے پوچھا۔

"تین۔" اس نے بے اعتنائی سے جواب دیا "اب تم بیچے سے اوپر ہی نجات، تاکہ مجھے تمہارے لئے باتھ روم کی صفائی کا خیال نہ رکھنا پڑے۔ میں چند روز تک اپنے دفتر میں گزارا کر لوں گا۔"

"اگر یہاں تین کمرے میسر تھے تو تم نے ہم سب کو دفتر میں رہنے پر کیوں مجبور کیا؟" میں نے پوچھا "ہم اس کے آرام میں خلل ڈالے بغیر دو کمروں میں آرام سے رہ سکتے تھے۔"

"مجھے کیا خبر تھی کہ نادیہ کے کیا کرتوت رہے ہیں۔ میرے سامنے تو یہ عزت دار بنی رہتی تھی۔ میں نے سوچا کہ یہ ایک رحم

اپنے اجنبیوں کو دیکھ کر بھڑک جائے گی۔ اب یہ جائے جہنم میں، میں ایسی کتیوں کی پروا نہیں کرتا۔"

"بالکل بالکل۔" میں نے اس سے بھرپور اتفاق کرتے ہوئے کہا "یہ جائے گی تو تمہیں کوئی اور مل جائے گی۔ خدا بھی شکر خورے کو شکر فراہم کرتا ہے۔ تمہیں کوئی فرق نہیں پڑے گا۔"

جب نادیہ کو مسلسل رونے کے باوجود ہم میں سے کسی کی توجہ نہ مل سکی تو رفتہ رفتہ اس نے رونا موقوف کر دیا پھر قالین سے اٹھ کر وہیں اکڑوں بیٹھ گئی۔ اس نے اپنا سر کسی الم رسیدہ بیوہ کی طرح اپنے گھٹنوں پر ٹکایا ہوا تھا۔

"نادیہ ہمارے سامنے کچن میں گئی تھی۔ پھر یہ اندر سے ریوالور کیسے لے آئی؟" غزالہ کو اچانک ایک باریک نکتہ سوجھ گیا۔

"کچن میں دوسری طرف بھی دروازہ ہے جو بغلی راہداریوں کے ذریعے خواب گاہوں تک جاتا ہے۔ یہ اسی طرف سے نکل گئی ہوگی۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ یہ نرم و نازک سی عورت گولی چلا سکتی ہوگی۔"

"اصول کے طور پر ہمیشہ یہ بات یاد رکھو۔" میں نے گہری سنجیدگی سے کہا اور جہانگیر ہمہ تن گوش ہو گیا۔ میں نے بلا توقف اپنی بات جاری رکھی "کہ جو عورت انڈا دینے پر قادر ہو وہ گولی سے توپ تک ہر چیز چلا سکتی ہے۔"

جہانگیر نے برا سا منہ بنا کر کوئی ترش جواب دینے کا ارادہ کیا ہی تھا کہ نادیہ نے اٹھ کر چلانا شروع کر دیا "تم سب حرام زادے، خود غرض اور ایک تھیلی کے چٹے بٹے ہو۔ میں تمہیں ہتھکڑیاں نہ لگوا دوں تو میرا نام بدل دینا۔"

"بی بی! تیرا نام تو پہلے ہی بدلا ہوا ہے۔ ہم کیا بدلیں گے۔" سلطان شاہ نے ہانک لگائی "نادیہ اور مسز خان کے بعد تو اب تیرا نام نرکھان ہی رکھا جا سکتا ہے۔ آرام سے بیٹھ کر اپنا سر کھجاتی رہ!"

وہ تملا کر پیر پٹختی ہوئی کچن کی طرف چلی گئی۔ اس بار بھی کسی نے اسے روکنے کی کوشش نہیں کی۔ میں نے استفہام طلب نگاہوں سے جہانگیر کی طرف دیکھا تو اس نے خاموشی سے ہاتھ ہلا کر مجھے مطمئن کر دیا کہ اندر کے کمروں میں ریوالور کے بعد کوئی ہتھیار موجود نہیں رہا تھا۔

ہم ناشتا ختم کرنے کے مراحل میں تھے کہ کچن میں سے خرخراتی ہوئی ایک دہشت ناک سی چیخ ابھری۔ سب ہی نے بیک وقت کچن کی طرف دوڑ لگائی۔ وہاں ڈبل کے فرش پر نادیہ بری طرح تڑپ رہی تھی۔ اس کی کٹی ہوئی گردن سے تند و تیز خون کی دھاریں ابل ابل کر فرش پر پھیل رہی تھیں۔ قریب ہی گوشت کے پارچے بنانے والی تیز دھار چھری پڑی ہوئی تھی۔ صاف نظر آ رہا تھا کہ مایوسی کے عالم میں نادیہ نے اپنی گردن کاٹ لی تھی۔

اس کی گردن سے ابلنے والے خون کی مقدار سے اندازہ ہو رہا تھا کہ زخم بہت گہرا اور کاری تھا۔ اسے طبی امداد کے لئے

اسپتال لے جانے کی کوشش کی جاتی تب بھی وہ زیادہ مقدار میں خون ضائع ہونے کے سبب زندہ نہ رہتی۔ ہم پانچوں اس کے گرد کھڑے بے بسی سے تماشا دیکھتے رہے اور چند ہی منٹ میں اس کا جسم ساکت ہو گیا۔

"یہ ایک نئی مصیبت گلے پڑ گئی۔" جہانگیر کمزور آواز میں کراہا "اب اس کی لاش کا کیا ہوگا؟"

میں نے بڑھ کر نادیہ کی نبض دیکھی۔ ہاتھ گرم تھا لیکن نبض خاموش تھی۔ بائیں پہلو کو جگہ جگہ سے دبا کر دیکھا لیکن دل کی دھڑکنیں مفقود تھیں۔ آنکھوں کی پتلیاں اوپر چڑھ چکی تھیں اور ادھ کھلے پپوٹوں میں سے موت کی بھیانک سفیدی جھانک رہی تھی۔ وہ اتنی تیزی سے اپنے الم ناک انجام کو پہنچی تھی کہ ہم اسے طبی امداد کے لئے لے جانے کی کوشش کرتے تب بھی وہ فیکٹری سے گاڑی روانہ ہونے سے پہلے ہی ختم ہو چکی ہوتی۔

رستم خان کو لاش کے گرد پھیلے اور جمتے ہوئے خون کو بہانے کی ہدایت کر کے ہم سب ڈرائنگ روم میں آ بیٹھے۔ جہانگیر کو اس مرحلے پر پولیس کی فکر لاحق ہو گئی۔ اپنے مشتبہ ماضی کی بنا پر وہ ہر حالت میں اس محکمے سے دور رہنے بلکہ بچنے کی کوشش کرتا تھا۔ میں خود بھی پولیس سے دور رہنا پسند کرتا تھا۔

نادیہ کی دہشت ناک خودکشی نے کسی نہ کسی حد تک سب ہی کو متاثر کیا تھا۔ اس قصے کے بارے میں بہت سی باتیں جہانگیر کے علم میں بھی نہیں تھیں لیکن وہ میرے معاملات میں کبھی بھی غیر ضروری تجسس کا مظاہرہ نہیں کرتا تھا۔ جو کچھ میں بتا دیتا وہ اسی پر قناعت کر لیتا تھا۔ غیب باتوں کو سرے سے بھلا دیتا تھا لیکن ویرا کا مزاج بالکل ہی مختلف تھا۔ وہ ہر بات میں بال کی کھال نکالنے پر تلی رہتی تھی۔ سینڈرا اور کلب کے نام اس کے لئے نئے نہیں تھے۔ اس نے ان کے بارے میں بہت سے چبھتے ہوئے سوالات کئے مگر میں اسے یہ باور کرانے میں کامیاب ہو گیا کہ میں نے کبھی بھی مافیا کے لئے کام نہیں کیا تھا بلکہ ان کی بیخ کنی کے لئے مجبوراً ان کی صفوں میں شمولیت اختیار کی تھی اور اپنے قدم جمانے کے بعد مافیا کے اہم ستونوں کو یکے بعد دیگرے گراتا چلا گیا۔ سینڈرا کے قتل اور کلب کی مکمل بربادی کے بعد آخر کار مافیا کا مقامی سردار سیٹھ حبیب جیوانی بھی میری اس مہم کا نشانہ بن گیا تھا۔

جہانگیر کو رہ رہ کر یہ خوف مارے ڈال رہا تھا کہ اس ریسٹ ہاؤس میں ایک فائر کے علاوہ نسوانی چیخ بھی گونجی تھی اور پھر کچن میں ایک عورت کی گردن بریدہ لاش بھی پڑی ہوئی تھی۔ میں نے اسے اطمینان دلایا کہ بڑی بڑی فیکٹریوں کے شور میں اکلوتے فائر کی آواز سنی جانے کا امکان بہت کم تھا۔ کوئی وہ آواز سن بھی لیتا تو اس کے لئے یہ تعین کرنا دشوار ہو جاتا کہ فائر کہاں ہوا تھا۔ جہاں تک نادیہ کی آخری چیخ کا تعلق تھا تو وہ دہشت ناک ہونے کے باوجود اتنی بلند نہیں تھی کہ اسے باہر تک سنا جاتا۔

نادیہ کی لاش کو ہم اپنے طور پر بھی ٹھکانے لگا سکتے تھے لیکن مجھے خودکشی کے بعد اس کی لاش کی بے حرمتی گوارا نہیں تھی۔ وہ بے کردار اور دیاوزاری اطوار کی عادی ضرور تھی لیکن ہم میں سے کوئی بھی ان حالات سے باخبر نہیں تھا جن سے مجبور ہو کر وہ گناہوں کی اس دلدل میں جا پھنسی تھی۔

ایس پی ایف والے نادیہ کی لاش کو خاموشی سے غائب کر کے آبرومندانہ طریقے سے اس کی تجہیز و تکفین کر سکتے تھے۔ میں نے اول خان کو فون کرنے کا ارادہ کیا تو ویرا نے جہانگیر کے دفتر سے اسپیکر فون اوپر منگوانے کا مطالبہ پیش کر دیا تاکہ ہر شخص براہ راست دو طرفہ بات چیت سن سکے۔

فیکٹری کے دونوں فون نمبروں کی براہ راست لائنیں اوپر بھی موجود تھیں لیکن وہاں اسپیکر فون موجود نہیں تھے۔ اس وقت تک رستم خان کچن کی صفائی اور نادیہ کی لاش کو ایک صاف چادر میں لپیٹنے کے عمل سے فارغ ہو چکا تھا اور مشینی انداز میں ریسٹ ہاؤس سے باہر موجود تھا۔ اس نے نادیہ کی لاش یا اس واردات کے بارے میں کسی سے کوئی بات پوچھنے کی کوشش نہیں کی تھی۔ جہانگیر نے اسے نیچے سے اسپیکر فون نکال لانے کے لئے بھیج دیا۔

ٹیلی فون لائن سے اسپیکر فون منسلک کرنے کے بعد میں نے اول خان کے گھر کا نمبر ملایا۔ اس نے فوراً ہی میری فون کال وصول کی "تھوڑی دیر بعد میں خود تم سے رابطہ کرنے والا تھا۔ حالات دلچسپ رخ اختیار کرتے جا رہے ہیں۔ جم کلارک کی بیان کی گئی پچھلی کہانی میں اب تبدیلی کی جا چکی ہے......"

"اس موضوع پر بات کرنے سے پہلے میں تمہیں بتانا چاہتا ہوں کہ اس وقت ہم یہاں نادیہ نامی ایک عورت کی لاش کے ساتھ موجود ہیں۔ اسے فوری طور پر ٹھکانے لگانا ہوگا۔" میں نے کہا۔

"عورت کی لاش!" اول خان کی تحیر زدہ آواز ابھری "وہاں لاش کہاں سے آ گئی؟"

"ویٹی کے قدموں کی برکت۔" مجھ سے پہلے جہانگیر بھرائی ہوئی آواز میں بول پڑا "یہ جہاں بھی جاتا ہے فساد اور کشت و خون شروع ہو جاتا ہے۔ میری سیکریٹری نے اپنا گلا کاٹ کر خودکشی کر لی ہے۔"

"ہو سکتا ہے کہ وہ ویٹی کو پہچان کر ڈر گئی ہو۔ میں نے تم لوگوں کی حفاظت کے لئے اپنے دو گارڈ فیکٹری کی طرف روانہ کئے ہیں۔ وہ باری باری چوبیس گھنٹے پہرے پر مامور رہیں گے۔ وہ جیسے ہی پہنچیں انہیں لاش کے بارے میں بتا دینا۔ وہ ایک دو گھنٹے میں لاش کو ٹھکانے لگا کر واپس آ جائیں گے اور براہ راست ویٹی کو جواب دہ ہوں گے۔"

"بظاہر ہمیں فیکٹری میں کوئی خطرہ نہیں ہے لیکن تم نے اچھا کیا کہ دو محافظ روانہ کر دیئے۔ اب ہم زیادہ بے فکری سے اپنا وقت گزار سکیں گے۔" میں نے تشکر سے لبریز لہجے میں جواب دیا۔

ان لوگوں نے تھانے کی سطح پر صرف اتنی بات بتائی تھی کہ جم کلارک کسی سے ملنے ہوٹل گیا تھا اور واپس نہیں آیا لیکن ہوم لینڈ سے سفارتی سطح پر کی جانے والی شکایت میں تمہیں اپنے بارے میں جم بھتی نور علی عرف زیٹی سے ملزم نامزد کیا گیا ہے۔ ویرا کا ذکر نہیں کیا گیا۔ انہوں نے ایک علیحدہ شکایت میں تم پر الزام لگایا ہے کہ تم نے ویرا لانبذ نامی ایک امریکن لڑکی کو بھی بے جا قید میں رکھا ہوا ہے۔ تم ایک بدنام عالمی دہشت گرد ہو اور متعدد ممالک میں ان کے مفادات کو نقصان پہنچاتے رہے ہو۔ پاکستان میں کوئی خفیہ سرکاری یا نیم سرکاری تنظیم تمہاری پشت پناہی کر رہی ہے۔ اسی کی حوصلہ افزائی پر تم نے جم کلارک کو دھوکے سے اغوا کر کے ہلاک کیا ہے۔"

"خوب!" میں نے اس تفصیل سے محظوظ ہوتے ہوئے جواب دیا "انہوں نے یہ بتانے کی ہمت نہیں کی ہو گی کہ میں جم کلارک کو اغوا کر کے کہاں لے گیا تھا اور انہوں نے اسے بازیاب کرانے کے لئے کیا جتن کئے تھے۔"

"واضح طور پر اسٹیشن فوروائی عمارت کا پتا لگنے کے بعد انہوں نے سامنے والی گلی میں پائی جانے والی تین لاشوں سے اپنی لاتعلقی ظاہر کی ہے۔ ان کی ٹیم کے ساتھ اس عمارت پر ریڈ بھی کی جا چکی ہے۔ گرد و غبار میں اٹے ہوئے فرنیچر اور عمارت کی ویرانی نے انہیں حیران کر دیا۔ آخر وہ یہ کہنے پر مجبور ہو گئے کہ شاید زیٹی جم کلارک کو لے کر پچھلی سمت سے فرار ہو گیا ہو گا۔ سی آئی اے والے دونوں چشم دید گواہ بھی بغلیں جھانکتے رہ گئے۔ ان میں سے ایک کی پنڈلی زخمی تھی۔"

ویرا نے ایک ہلکا سا قہقہہ لگا کر پوچھا "قیاس آرائی کرنے والے نے یہ نہیں بتایا کہ جم کلارک جیسے گراں ڈیل کو اٹھا لے جانے کے لئے زیٹی کرین کہاں سے لایا ہو گا اور اس کی گاڑی کہاں غائب ہوئی۔"

"خفیہ سرکاری یا نیم سرکاری تنظیم کا ذکر کر کے انہوں نے اپنے شبہات واضح کر دیے ہیں۔ وہ کھل کر ایس پی ایف کا نام نہیں لے سکے لیکن انہوں نے مختلف معتبر ابتدائی اور تصویری حوالوں سے پُرزور مطالبہ کیا ہے کہ زیٹی کے ساتھ ویرا لانبذ کو بھی ان کے حوالے کیا جائے۔ وہ ویرا کی تصاویر نہیں فراہم کر سکے لیکن زیٹی کی ایک مشکل تصویر حکام کو دی گئی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ان لوگوں کی شناخت کے لئے وہ چار دن میں مخلصانہ داخلہ کوئی اشتہار بھی جاری کرا دے۔ مجھے معلوم ہے کہ تم لوگ اسپیکر فون پر بات کر رہے ہو اس لئے میں سب ہی کو بتا رہا ہوں کہ حالات سدھرنے تک اپنی نقل و حرکت محدود رکھو۔"

"شاید تم نے ان ہی خطرات کے پیش نظر اپنے آدمی ادھر روانہ کئے ہیں؟" ویرا نے پوچھا۔

"نہیں۔ وہ لوگ اپنے طور پر بہت تیزی سے کام کر رہے ہیں۔ شرف آباد والے فلیٹ پر بکتر بند ایمبولینس کے حملے کی ناکام کارروائی کے بعد انہوں نے دوسری سمت میں سرگرمیاں شروع کر دی ہیں۔ اس بلڈنگ کے مالک سے رابطہ کر کے انہوں نے سراغ لگا لیا ہے کہ وہ فلیٹ جہانگیر کے نام پر ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ فوج ہی جہانگیر کے گھر کا رخ کریں۔ میں نے وہاں بھی اپنا ایک آدمی لگا دیا ہے جو وہاں چوکیدار کی جگہ لے لے گا۔ ایسے حربے انہیں عارضی طور پر مایوس تو کر سکتے ہیں لیکن وہ منظم انداز میں کام کر رہے ہیں۔ کسی نہ کسی وقت جہانگیر کی فیکٹری کا سراغ بھی لگا لیں گے۔ میں نے ایسی ہی کسی صورت حال کا سدباب کرنے کے لئے اپنے دو آدمی ادھر بھیجے ہیں۔"

"انہوں نے فیکٹری تک رسائی حاصل کر لی تو وہ دو آدمی ان کو نہیں روک سکیں گے۔" اول خان کی سنائی ہوئی دہشت خیز خبر نے مجھے تشویش میں مبتلا کر دیا "بکتر بند ایمبولینس میں چھپے ہوئے مسلح حملہ آوروں کا کون مقابلہ کر سکے گا؟ وہ ہر رکاوٹ کو روند کر اندر گھس آئیں گے۔"

"مجھے یقین ہے کہ وہ بڑے پیمانے پر از خود کوئی کارروائی نہیں کریں گے۔ ادھر کی سن گن لینے کے بعد منظم داخلہ پر فوری اقدام کے لئے زور ڈالیں گے۔ سفارتی کوششوں میں ایسی غنڈا گردی نہیں کی جاتی۔"

"ان سے کچھ بھی بعید نہیں ہے" ویرا نے پُرزور کہا "جم کلارک سی آئی اے کا نیا سربراہ تھا۔ اسے انہوں نے سفارت کار بنا دیا۔ زیٹی کی لڑائی ہیروئن اور تی کے خلاف تھی۔ اس نے تی کے مفادات پر ضرب لگائی اور وہ تی کی جگہ اپنے قومی مفادات کا ذکر کر کے زیٹی کو عالمی دہشت گرد قرار دے رہے ہیں۔ سفارتی کوششوں اور غنڈا گردی کا فرق تمہیں ملحوظ رکھنا پڑے گا۔ وہ جب چاہیں گے اپنی غنڈا گردی کو بہترین سفارتی مہم جوئی قرار دے کر تمہیں خاموش ہو جانے پر مجبور کر دیں گے۔ ان سے نمٹنے کے لئے تم اصولوں سے چمٹے رہے تو تمہارا کریا کرم ہو جائے گا۔"

"تم ٹھیک کہہ رہی ہو۔" اول خان کی تھکی ہوئی آواز ابھری۔ "مگر طرف دشمن سے نہ ڈر جائے تو کہیں بھی حد فاصل قائم نہیں کی جا سکتی۔ میں نے تم لوگوں کو پورے حالات سے آگاہ کر کے اپنا فرض پورا کر دیا ہے۔ میں اپنی سی کوشش کرتا رہوں گا۔ تم اپنی جگہ چوکنا رہو۔ ان نازک حالات میں ہمیں چاروں سمت چوکس رہنا ہو گا۔"

"جہانگیر کے گھر پر چوکیدار کی جگہ سنبھالنے والے آدمی کا کوڈ کیا ہے؟" میں نے پوچھا۔

"کیوں؟ کیا تمہارا اس سے ملنے کا پروگرام ہے؟" اول خان کی آواز سے تحیر عیاں تھا۔

"فی الحال یوں ہی پوچھ رہا ہوں۔ بعد میں ملاقات کا پروگرام بن جائے تو کچھ نہیں کہہ سکتا۔"

دشمن آج ہی وہاں پہنچنا چاہتے۔ مجھے ڈر ہے کہ کہیں وہ ہمارے پہنچنے سے پہلے اپنا کام پورا کر کے نہ نکل گئے ہوں۔" میں نے اپنے شبے کا اظہار کیا۔

"ایسا ہوتا تو اول خان کو خبر مل چکی ہوتی۔ بہرحال اب تو میں تمہارے ساتھ ہوں۔"

ایس پی ایف والوں نے ہماری گفتگو میں کوئی دخل اندازی نہیں کی۔ کورنگی سے نکلنے کے بعد میں نے انہیں ڈیفنس کی طرف چلنے کی ہدایت دیتے ہوئے یہ تاکید کر دی کہ فیکٹری واپس پہنچنے پر وہ ہمیں ڈیفنس کے بجائے صدر کے علاقے میں اتارنے کی کہانی سنائیں۔

ہم دونوں نے جہانگیر کے گھر سے کچھ دور ہی گاڑی رکوالی۔ گاڑی ہم دونوں کو اتار کر تیزی سے آگے بڑھ گئی۔ ہم دونوں چہل قدمی کے انداز میں مخالف سمت میں بڑھتے چلے گئے۔ آپس میں باتیں کرتے ہوئے ہم ایک لمبا طواف کر کے اس گلی میں داخل ہوئے جو جہانگیر کے گھر کے سامنے گزرنے والی سڑک سے ٹی کی شکل میں ملتی تھی۔ اسی گلی میں وہ مکان واقع تھا جس میں لی وانگ اور چیانگ فاؤ سے ہمارا آخری معرکہ ہوا تھا۔ اس گلی کی خوبی یہ تھی کہ یہاں سے سڑک پر چلتے ہوئے بہت دور سے جہانگیر کے گھر کے پھاٹک پر نگاہ رکھی جا سکتی تھی۔ حیرت کی بات یہ تھی کہ اس علاقے کی بجلی بہت سرعت سے بحال کی گئی تھی۔

راستے ہی میں ہم نے اپنی حکمت عملی طے کر لی تھی۔ جس میں اول خان کے ذمے گارڈ کو پاس ورڈ بتا کر پھاٹک سے مکان میں رسائی حاصل کرنا۔ ویرا کو پچھلی دیوار پھاند کر مکان میں داخل ہونا تھا۔ کچھ دور چلنے کے بعد ویرا داہنی طرف جانے والی گلی میں مڑ گئی۔ میں رکے بغیر سیدھا چلتا رہا۔ اس وقت تک جہانگیر کے مکان کے قرب و جوار میں کوئی مشتبہ آدمی نظر نہیں آئے تھے۔ میں نے اپنی رفتار قدرے تیز کی اور سڑک عبور کر کے جہانگیر کے گھر کے پھاٹک تک پہنچ گیا۔

گھنٹی بجانے کے بجائے میں نے مخصوص دستک پر اکتفا کیا۔ نیا چوکیدار شاید پھاٹک سے لگا بیٹھا تھا۔ میں نے اس کے قدموں کی آہٹ سنتے ہی پی ایچ نقشین کے الفاظ ادا کئے اور فوری طور پر ذیلی کھڑکی کھل گئی۔ میں لپک کر اندر داخل ہوا اور وہ کھڑکی کھولنے والے پریشان حال شخص نے جھٹ دوبارہ بند کر کے بولٹ کر دیا۔

میں نے ناقدانہ نظروں سے اس کا جائزہ لیا تو اس کا شیو کئی دن کا بڑھا ہوا تھا۔ لباس میلا اور خستہ حال تھا جس پر اس نے ملگجی سی چادر لپیٹی ہوئی تھی۔ چہرے سے بھی وہ مفلوک الحال اور پریشان نظر آ رہا تھا۔ مجموعی طور پر اس کا حلیہ وہی تھا جو جہانگیر کے گھریلو چوکیدار کا ہو سکتا تھا۔

میری چبھتی ہوئی ناقدانہ نگاہوں کا مشاہدہ کر کے اس کے ہونٹوں پر جاندار مسکراہٹ پھیل گئی "میں پی ایچ نائن ہوں۔ مجھے

دیئے اور مجھ پر پی ایچ نقشین کے اضافے کی اطلاع مل گئی تھی۔ یہ تمہیں بتا دیا گیا تھا کہ تم اتنی جلدی یہاں تک پہنچ جاؤ گے ورنہ تم میرا پاس ورڈ استعمال کر سکتے ہو۔"

مجھے اس کا بے تکلفانہ انداز گفتگو پسند آیا۔ اس کا چہرہ میرے لئے اجنبی تھا لیکن مجھے یقین تھا کہ وہ ذیبی کے نام سے ناواقف نہیں رہا ہوگا۔ کراچی میں ایس پی ایف کے سارے ہی افراد مجھے جاننے لگے تھے۔

"یہاں کی پوزیشن جلدی سے بریف کر ڈالو۔ کسی بھی وقت کوئی آ سکتا ہے۔" میں نے کہا۔

"پرانے چوکیدار کو میں نے گاؤں روانہ کر دیا ہے۔ مکان مقفل ہے۔ پاور سوئچ آف ہے بس لان اور گیٹ کی نگرانی ہو سکتی ہے۔ میرے پاس ایک خودکار دستی، ایک ریوالور اور ایک خنجر موجود ہے۔"

"میرے پاس اعشاریہ تین آٹھ کا پستول ہے۔ میرے ساتھ ایک عورت بھی ہے جو پچھلی دیوار پھاند کر اندر آئے گی۔ وہ بھی پستول سے لیس ہے۔ یہ خیال رکھنا کہ ہم دونوں کے پاس صرف تین تین میگزین ہیں۔"

"یہاں کچھ ہو ہی گیا تو ایک عورت کیا کر سکے گی؟" اس کا لہجہ استہزائیہ تھا۔

میرا ماتھا ٹھنک گیا۔ ایس پی ایف کا کوئی بھی رکن مجھ سے ایسے لہجے میں بات کرنے کی جرات نہیں کر سکتا تھا۔ میں نے پستول جیب سے نکال کر ایک کھٹکے سے لوڈ کیا اور اس سے اپنی ٹیم طلب کیا۔

میرا ذہن فوراً ہی صوفی لعل اور اس کے خریدے ہوئے غداروں کی طرف گیا تھا۔ مجھے شبہ ہوا کہ اول خان اپنی صفوں میں مزید ایک کالی بھیڑ کی نشان دہی سے چوک گیا تھا۔

پی ایچ نائن نے اپنی چادر میں سے ہاتھ نکال کر ڈیوٹی فون میری طرف بڑھا دیا۔ اس کا سوئچ بند تھا اور انٹینا بہت چھوٹا تھا۔

میرے شبہات گہرے ہو گئے۔ میں نے ڈیوٹی فون لیا ہی تھا کہ وہ میرے چہرے کے تیزی سے بدلتے ہوئے تاثرات کو بھانپ کر بولا "کیا تم میرے اوپر کسی قسم کا شک کر رہے ہو؟"

میں نے اپنا سر اثبات میں ہلا کر پستول سے اس کی کھوپڑی کا نشانہ لے لیا۔

اس نے چادر اتارے بغیر دونوں ہاتھ اوپر اٹھا لئے اور اطمینان آواز میں بولا "وجہ کیا ہے؟"

"میرا نام ذیبی ہے۔ فورس کا کوئی شخص مجھ سے اس لب و لہجے میں بات نہیں کرتا جو تم نے اختیار کیا ہے۔"

فوراً ہی اس کا چہرہ دھواں ہو گیا اور وہ خوف زدہ آواز میں بولا "معاف کرنا سر! میں تمہیں نہیں پہچانتا ... میں ابھی میرپور خاص سے بدلی ہو کر کراچی آیا ہوں ... آپریشن میں ہم کو نام نہیں بتایا گیا

ورنہ بتائے جاتے ہیں لیکن میں نے اپنے بڑوں سے تمہارا بہت ذکر سنا ہے۔ میرے بارے میں تم بی ایچ ون سے اپنی تسلی کر سکتے ہو۔"

اس کا لہجہ ہونٹی کا غماز تھا۔ میرا شبہ دور ہو گیا۔ دل کی کدورت دھل گئی اور میں نے اپنا پستول والا ہاتھ نیچے گرا لیا۔ اس نے بھی مشینی انداز میں اپنے دونوں ہاتھ نیچے کر لئے۔

معاً مجھے یاد آیا کہ اول خان نے مجھے اس کا نام بتاتے ہوئے یہ بھی کہا تھا کہ شاید وہ مجھے نہ پہچانتا ہو۔

"تمہارا نام نسیم الحسن ہے؟" میں نے اس سے پوچھا اور اس کے چہرے پر حیرت تیر گئی۔

"ہاں سر!" وہ تحیر آمیز مسرت کے ساتھ بولا "یہ میری خوش قسمتی ہے کہ مجھے کراچی آتے ہی تمہارے ساتھ کام کرنے کا موقع مل گیا۔ میری کسی بات سے تمہیں تکلیف پہنچی ہو تو معافی چاہتا ہوں۔"

"زمینی دیوار کا خیال رکھو۔ وہ سفید چھڑی والی عورت ہے۔ اسی طرف سے اندر کود ے گی۔" اسے یہ ہدایت دے کر میں اس کے ایرجنس سمیت لان کی طرف چلا گیا تاکہ میری آواز یہاں تک نہ سنی جا سکے۔ میں نے اینٹینا کا سرا کھینچنا چاہا لیکن اس کا ساز دبی دیا۔

"پی ایچ تھرٹین کالنگ بی ایچ ون۔ اوور!" ایرجنس آن کر کے میں نے بٹن دبایا اور اوبجنس اپنے دہانے کے قریب لا کر اول خان کے لئے اپنا پہلا پیغام نشر کر دیا۔ اس وقت تھوڑا اندھیرا محیط ہو چلا تھا۔

بٹن چھوڑتے ہی ایرجنس پر جیسے سکوت چھا گیا۔ بس ہلکا سا ریڈیائی شور گونج رہا تھا۔

"بی ایچ ون کالنگ" چند ثانیوں بعد ہی اول خان کی تحیر زدہ آواز سنائی دی "تم کہاں پہنچے ہوئے ہو؟"

اس کا سوال مکمل ہوتے ہی میں نے بٹن دبا کر اپنی بات شروع کر دی "پی ایچ تھرٹین کے پاس کچھ وقت گزارنے کا ارادہ ہے۔ سفید چھڑی میرے ساتھ ہے وہ سروں کو علم نہیں ہونے دیتا کہ میں کہاں ہوں۔"

"تمہارا کچھ پتا نہیں چلتا کہ کب کیا کرنے والے ہو۔" اول خان کی آواز غصیلی تھی "وہ آتے ہیں تو انہیں پی ایچ تھرٹین سے اپنا سر پھوڑ کر جانے دو۔ اس وقت انہیں چھیڑو گے تو بات بہت زیادہ بگڑ جائے گی۔"

"بات بگڑنے کے بجائے سنبھل بھی سکتی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ دہشت زدہ ہو جائیں۔"

"تم پاگل ہو گئے ہو۔ تمہیں اندازہ نہیں ہے کہ سرکاری سطح پر کیسی دشواریاں پیدا ہو جائیں گی۔"

"کچھ نہیں ہو گا۔" میں نے سخت لہجے میں کہا "وہ لوگ یہ ساری کارروائیاں چوری چھپے اور اپنی ذمے داری پر کر رہے ہیں۔

ان کے فرشتوں کو بھی علم نہیں کہ ایس ٹی ایف ان کا پیچھا کر رہی ہے۔ مجھے سفید چھڑی کی بس ایک بات یاد ہے کہ خوف زدہ امریکی کسی چوہے سے زیادہ حقیر اور بے ضرر ہوتے ہیں۔ میں انہیں خوف زدہ نہیں بلکہ دہشت زدہ کرنا چاہتا ہوں تاکہ وہ یہاں کے تمام خواہ وہ یہاں فساد پھیلانے کے ارادوں سے توبہ کر لیں۔"

"ٹھیک ہے۔ تم سے بعد میں بات ہو گی۔ جو کرنا ہے کرتے رہو۔ اوور اینڈ آل۔"

اول خان میری ذہنی رفتار پر بھڑک گیا تھا مگر میں اسے منانا بھی جانتا تھا۔ میں ایرجنس آف کر کے نسیم کی طرف لوٹ آیا جو بڑھتے ہوئے اندھیرے میں ٹکٹکی باندھ کر عقبی دیوار کو گھورے جا رہا تھا۔

"سر! اندھیرا گہرا ہو رہا ہے۔ اجازت ہو تو کچھ بتیاں جلا دوں۔ میں نے پرانے چوکیدار سے اہر کے ہر بٹنوں کی ساری جگہیں معلوم کر لی تھیں۔" میرے قریب پہنچ کر اس نے دھیمی آواز میں پوچھا۔

"خود اندھیرے میں چھپے رہو گے تو اچھا شکار کھیلو گے۔ آنے والوں کو اندھیرے ہی میں رہنے دو۔"

ہر طرف اندھیرے کا راج تھا۔ اس اندھیرے میں تاریک تر عمارت ہیولا آسیب زدہ نظر آ رہا تھا۔

میں نے نسیم کو اوبجنس لوٹانے کی کوشش کی تو اس نے مجھے روک دیا "میں گیٹ پر تھا اس لئے اسے بند رکھا ہوا تھا۔ جانے باہر کیا کھیل چل رہا ہو۔ تم اسے لان پر لے جا کر کھلا رکھو۔ ذرا باہر کی خبریں ملتی رہیں گی۔ اپنے لئے کوئی ہدایت یا پیغام ہو تو تم ہی بات کر لینا۔"

اس نے بہت دور کی بات سوچی تھی۔ میں اوبجنس سمیت لان کی طرف چل دیا۔ اس وقت تک مجھے اندر آئے کافی دیر ہو چکی تھی۔ میرے حساب سے ویرا کو کئی منٹ پہلے دیوار پھاند کر اندر آ جانا چاہئے تھا لیکن وہ غائب تھی۔ باہر سے کسی قافلہ ہنگامے کی آواز نہ آنے کے باوجود مجھے اس کے بارے میں تشویش ہونے لگی تھی۔

میں نے چند ثانیوں تک ویرا کے بارے میں سوچنے کے بعد غیر ارادی طور پر ایرجنس کا سوئچ آن کیا تو اس پر پہلے سے کوئی پیغام نشر ہو رہا تھا۔

"...... جا رہی ہے۔ اس کی رفتار تیز ہے۔ میں اس کے پیچھے ہوں ...... اوور!"

"بی ایچ ون کالنگ موبائل یونٹس" پیغام ختم ہوتے ہی اول خان کی آواز گونجنے لگی "ہوٹل کے گرد موجود چاروں موبائل یونٹس پی ایچ تھری کے پیچھے جائیں۔ فارمیشن نمبروں کے حساب سے ہو گی۔ سب سے آگے پی ایچ تھری اور سب سے پیچھے پی ایچ سیون ہو گا۔ تھوڑے فاصلے کے بعد پی ایچ تھری رپورٹ دے کر کسی بھی سڑک پر مڑ جائے گا۔ پی ایچ فور سی کار کا پیچھا کرتا رہے

بی ایچ تھری چکر کاٹ کر بی ایچ سیون کے پیچھے پہنچنے کی کوشش کرے گا۔ اس سرخ کار میں موجود دونوں گورے بہت چالاک اور ہوشیار ہیں۔ تیسرا ان کا ڈرائیور ہونے کے ساتھ مقامی ترجمان بھی ہو سکتا ہے۔ ہر ایک کلومیٹر کے بعد پیچھا کرنے والی گاڑی بدل لی جانی چاہئے تاکہ گوروں کو تعاقب کا شبہ نہ ہو۔ چکر کاٹ کر لوٹنے کے بعد اپنی پوزیشن سنبھالے تو اسے اپنی رفتار کم کر کے پیغام کا انتظار کرنا چاہئے۔ اوور!"

"بی ایچ تھری رپورٹنگ... میں آگے بائیں طرف مڑ رہا ہوں۔ سرخ کار سیدھی جا رہی ہے... اوور!"

"بی ایچ فور رپورٹنگ۔ اب میں سرخ کار کے پیچھے ہوں۔ سرخ کار اب کلفٹن کے پل سے گزر رہی ہے۔ ٹریفک کے رش کی وجہ سے رفتار کم ہو گئی ہے۔ اوور!" اول خان کے بعد وہ تیسری آواز تھی۔

بظاہر وہ عام سے رپورٹنگ پیغامات تھے جو ایس ٹی ایف کی ایک خصوصی فورس کو نشر کئے جا رہے تھے لیکن میرے لئے ان میں عجیب سی لذت اور سنسنی پوشیدہ تھی۔ تبسم الحسن نے مجھے ایمرجنسی آن کرنے کا بروقت مشورہ دے کر جیسے اور ریلی کے اس دلچسپ کھیل میں شریک ہونے کا موقع فراہم کر دیا تھا۔

میرا ذہن تیزی سے کام کرنے لگا۔ نقشہ کچھ یوں بن رہا تھا کہ این ٹی اے کے دونوں اہلکار کسی ہوٹل میں ٹھہرے ہوئے تھے اور اول خان نے اپنے پانچ آدمی الگ الگ گاڑیوں میں ہوٹل کے گرد پھیلائے ہوئے تھے تاکہ ان دونوں کی روانگی کی صورت میں انتہائی منظم انداز میں ان کا تعاقب کیا جا سکے۔ وہ دونوں سرخ کار میں مقامی ڈرائیور کے ساتھ ہوٹل سے روانہ ہوئے تو ان کا پیچھا شروع ہو گیا۔ دلچسپ بات یہ تھی کہ وہ کلفٹن کا پل عبور کر رہے تھے یعنی وہ ہماری طرف بھی آ سکتے تھے کیونکہ پل کے بعد ہی کلفٹن، ڈیفنس اور [illegible] کے مشترکہ راستے شروع ہو جاتے تھے۔

"بی ایچ فور رپورٹنگ... میرے پیچھے آنے والی سفید کار میں تین مشتبہ افراد سوار ہیں۔ مخالف سمت سے آنے والی گاڑیوں کی روشنی میں ان کے نقش دیکھ چکا ہوں۔ وہ ٹریفک کے ہجوم کے باوجود مجھ سے آگے نکلنے کے لئے بے چین ہیں۔ مجھے شبہ ہو رہا ہے کہ وہ سرخ کار والوں کے محافظ یا ساتھی نہ ہوں... اوور!"

اچانک نشر ہونے والے اس پیغام نے مجھے چونکا دیا۔ اگر بی ایچ فور کا خیال درست تھا تو ان کی نفری ایس ٹی ایف کے آدمیوں سے زیادہ تھی۔

"بی ایچ ون کالنگ بی ایچ فور... نئی صورت حال میں تمہیں گھبرانے کی ضرورت نہیں۔ سفید کار کو آگے نکلنے دو۔ اگر وہ سرخ کار اور ٹریفک کے درمیان ہی آگے نکل جائے تو اسے بھول جاؤ اور اپنا فاصلہ پورا کرنے سروس لین میں گھس جاؤ۔ وہ تمہارے اور سرخ کار کے درمیان آئے تو تم اس کے برابر میں جا کر اسے اس طرح سائیڈ دو کہ وہ کئی گاڑیوں میں تصادم کا سبب بن جائے۔ سفید کار الجھ جائے گی۔ تم تیزی سے آگے نکل جانا۔ بی ایچ فائیو تمہاری جگہ لے گا۔ اوور!"

شاید ان لوگوں نے اپنی گاڑیوں کے شیشے چڑھائے ہوئے تھے کیونکہ ان کے پیغامات کے درمیان میں ٹریفک کا زیادہ شور نہیں گونج رہا تھا لیکن میں ان کے حوصلے پر حیران تھا کہ وہ لوگ اتنے ٹریفک میں سے گزرنے اور دشمن کی نگاہوں میں ہونے کے باوجود بار بار ایمرجنسی استعمال کرنے کا خطرہ مول لے رہے تھے۔

مجھے یہ وہ گزر رہا کی فکر ستا رہی تھی۔ ان سنگین لمحات میں اس پر نہ جانے کیا افتاد پڑی تھی کہ اس کا رو رپورٹنگ تک بند نہیں تھا اور میرے ذہن میں برے برے خیالات آنے شروع ہو گئے تھے۔

کافی دیر تک ایمرجنسی پر اعصاب شکن سکوت طاری رہا۔ کچھ اندازہ نہیں ہو رہا تھا کہ کلفٹن روڈ پر حادثے کی جگہ پر کیا ہو رہا تھا۔ نہ ہی سرخ کار کی کوئی خبر تھی۔ آخر ایمرجنسی بیدار ہو ہی گیا۔

"بی ایچ فائیو رپورٹنگ... میں سرخ کار کا پیچھا کر رہا ہوں۔ اس میں مقامی ڈرائیور کے ساتھ صرف ایک گورا رہ گیا ہے۔ حادثے کے بعد بہت سی گاڑیاں رک گئی تھیں۔ سرخ کار بھی بائیں کنارے پر رکنے لگی۔ دونوں گورے مڑ مڑ کر دیکھ رہے تھے اور پریشان تھے۔ پھر ایک گورا اتر کر سفید کار کی طرف چل دیا۔ سرخ کار آگے بڑھ آئی۔ مجھے ابھی تک بی ایچ سکس اور سیون نظر نہیں آئے ہیں... اوور!"

"بی ایچ ون ٹو بی ایچ سیون..." اول خان کی اضطراری آواز ابھری "تم وہیں ٹھہرو اور ہر ممکن طور پر دوسرے گورے کو گھیرنے کی کوشش کرو۔ بقیہ افراد بی ایچ فائیو کے پیچھے جائیں۔ وہ اکیلا رہ گیا ہے۔ جائے حادثہ کے بارے میں جو بھی رپورٹ دینے کی پوزیشن میں ہو لائن پر آئے... اوور۔"

"بی ایچ تھری سر!" سب سے پہلے والی آواز ابھری "گاڑیاں ٹکرانے ہی لوگ باہر نکلے۔ سفید گاڑی والوں نے بدکلامی شروع کر دی اور یہاں مار پیٹ شروع ہو گئی۔ پل تک ٹریفک جام ہے۔ میں اس میں پھنس گیا ہوں۔ یہاں ابھی تک مار دھاڑ ہو رہی ہے۔ کسی نے آتشیں ہتھیار بھی نکالا تھا مگر دوسروں نے اسے پکڑ لیا... اوور!"

"بی ایچ سکس کالنگ" اس بار ایک نئی آواز سنائی دی "میں گاڑی نکال لانے میں کامیاب ہو گیا ہوں۔ بی ایچ فائیو کی عقبی روشنیاں مجھے نظر آ رہی ہیں۔ آخری لمحات میں نے بی ایچ سیون کو گورے کے پاس منڈلاتے ہوئے دیکھا تھا۔ سفید گاڑی کے الجھ جانے سے گورا سخت پریشان تھا... اوور!"

وہ تفصیلات سن کر میرا دوران خون تیز ہو رہا تھا اور سر پر جنگی جنون سا سوار ہوا جا رہا تھا۔

"ہم سن سیٹ بلیو وارڈ پر آ گئے ہیں۔ پیچھے ٹریفک جام ہونے

سے سڑک پر گاڑیاں کم ہو گئی ہیں۔ اگر سرخ کار سیدھی ہو تی رہی تو میں ٹریفک سگنل سے پہلے پی ایچ سکس کے لئے جگہ خالی کر دوں گا اور اس کے پیچھے چلتا رہوں گا۔ ابھی تک سرخ کار کی منزل کا اندازہ نہیں ہو سکا ہے۔۔۔ اوور!" یہ پیغام پی ایچ نائن کی طرف سے تھا۔

"شاباش! تم سب بہت اچھے جا رہے ہو۔" اول خان کی پرجوش آواز ابھری "تمہارے اندازے درست معلوم ہو رہے ہیں۔ سرخ کار یقیناً زیرو پوائنٹ کا رخ کرے گی جہاں پی ایچ نائن اور ففٹین پوری طرح تیار ہیں۔ ان کی منزل کا تعین ہوتے ہی تم لوگ گلیوں میں گھسنے کے بجائے تعاقب ترک کر کے سرخ کار کو زیرو پوائنٹ پر گھیرنے کی کوشش کرو۔ ناکہ بندی ہوتے ہی وہ ہتھیار ڈال دیں گے۔ غیر ضروری کشت و خون نہیں ہونا چاہئے۔۔۔ اوور!"

اول خان کی زبان سے اتنا ذکر سنتے ہی مجھے خیال آیا کہ میں کسی احمق کی طرح سب کی باتیں سنتا چلا جا رہا تھا۔ خود خاموش بیٹھا ہوا تھا۔ میں نے فوراً ہی لائن لے لی "پی ایچ تھرٹین تو پی ایچ ون۔۔۔ معلوم ہوتا ہے کہ اب تم نے بھی اپنا ارادہ بدل دیا ہے۔ کیا اب کوئی دشواری پیدا نہیں ہوئی؟ اوور!"

"یہ فضول باتوں کا وقت نہیں ہے پی ایچ تھرٹین!" اول خان کی غراہٹ سن کر مجھے اپنی غلطی کا احساس ہوا کہ مجھے ایجنسی پر ایسی بات نہیں کرنی چاہئے تھی کیونکہ اس وقت اول خان کے بہت سے ماتحت وہ تمام باتیں سن رہے تھے۔ اول خان کہہ رہا تھا "اپنی جگہ تیار رہو۔ ہم انہیں کسی خون ریزی کے بغیر پکڑ سکے تو یہ ہماری بہت بڑی کامیابی ہوگی۔ میں اس کے لئے دعا گو ہوں۔ اوور!"

"لیکن ایک گڑبڑ ہو گئی۔۔۔ سفید چڑیا ابھی تک لاپتہ ہے۔ اوور!" میں نے پرتشویش آواز میں کہا۔

"تم نے تو کہا تھا کہ وہ تمہارے ساتھ ہے۔ اوور۔" میرا مسئلہ سن کر اول خان بھڑک اٹھا۔

"میں پھاٹک سے آیا تھا۔ اسے پچھلی دیوار چڑھ کر اندر کودنا تھا مگر وہ غائب ہے۔ ایسا نہ ہو کہ وہ بے خبری میں ہمارے ہی ساتھیوں کے ہاتھوں ماری جائے۔ اوور!" اس امکان کا ذکر کرتے ہوئے میری پریشانی میں مزید اضافہ ہو گیا۔

"یہ اس کا نصیب ہوگا۔ میں اب کچھ نہیں کر سکتا۔ اوور اینڈ آل" اس کا لہجہ سرد اور سپاٹ ہو گیا۔

خوف اور سنسنی میں وقت بہت دھیرے دھیرے گزر رہا۔ اتنی دیر گزر گئی تھی لیکن ربرا کی کوئی خیر خبر نہیں تھی۔ اس کے بارے میں سوچ سوچ کر میرا دل بیٹھنے لگا۔ جانے وہ زندہ تھی یا کسی خاموش قاتل کا شکار ہو گئی تھی۔ اگر زندہ تھی تو کس حال میں تھی۔ جہانگیر کے مکان کے قرب و جوار میں ایس ٹی ایف کے کارکن پھیلنے شروع ہو گئے تھے۔ وہ دشمن کے مقابلے میں صف آرا تھے۔ ان سب کے سروں پر خون سوار تھا۔ اگر ان میں سے کوئی بھی ربرا کو مکان میں گھسنے کی کوشش کرتے دیکھ لیتا تو اسے بے دریغ گولی مار سکتا تھا۔

"میں سات نمبر بول رہا ہوں۔ دوسرے گروپ کو میں اپنے ساتھ لانے میں کامیاب ہو گیا ہوں۔" اچانک ٹرانسمیٹر پر پی ایم سیون کی آواز سنائی دینے لگی "میں دیہاتی زبان کے الفاظ بولنے سے گریز کر رہا ہوں۔ مجھے صرف اتنا بتایا جائے کہ اس بندر کا کیا کرنا ہے۔ اس کے بعد میں اپنا سیکنی آلہ بند کر دوں گا۔ اوور!"

"مطلع صاف ہونے کے بعد اسے ساحل کی طرف لے چلو۔" اول خان کی بے رحمانہ آواز ابھری "وہ اگر اسے الجھانے کی کوشش کرے۔ میں کسی کو تمہاری مدد کے لئے بھیجتا ہوں۔ بندر زیادہ پریشان کرے تو تم اسے بے ہوش کر سکتے ہو۔ لیکن اسے زندہ رہنا چاہئے اس کی موت ہمارے لئے مصائب پیدا کر سکتی ہے۔ بس اتنا ضرور بتادو کہ اپنے ایجنسی کے بارے میں تم نے اسے کیا بتایا ہے۔ اوور۔"

"میری گاڑی پرائیویٹ ریڈیو ٹیکسی ہے۔" دوسری طرف سے فوراً ہی جواب آیا "یہ اس کال اور ابھی ابھی کے گئے تین اقدام کے بارے میں ضرور پوچھے گا۔ میں کوئی نہ کوئی کہانی سنا کر اسے مطمئن کر دوں گا۔ اس پیغام کے بعد میں اپنا آلہ بند کر دوں گا تاکہ یہ بندر دوسروں کی باتیں نہ سن سکے۔۔۔ اللہ حافظ۔"

سرخ کار کا تعاقب کرنے والوں نے وقفے وقفے سے اطلاع دی کہ وہ جہانگیر کے مکان کے سامنے سے گزرے بغیر وہ اطراف میں پوزیشن لے چکے تھے۔ اول خان نے انہیں ہدایت کی کہ سرخ کار ان کے قریب سے گزر کر زیرو پوائنٹ یعنی جہانگیر کے گھر کی طرف جائے تو وہ کوئی تعرض نہ کریں البتہ واپسی میں اس کا راستہ روک لیں۔ اس نے امید ظاہر کی کہ سرخ کار کے سواروں کو زیرو پوائنٹ والے آسانی سے واپس نہیں لوٹنے دیں گے اور انہیں پکڑنے کی پوری پوری کوشش کریں گے۔

چند ہی ثانیوں بعد پی ایچ نائن کی پرجوش آواز ابھری۔ سرخ کار ایک گلی سے نمودار ہو کر جہانگیر کے مکان کی طرف گھوم گئی تھی۔ اس کی رفتار سست تھی اور اس میں موجود غیر ملکی عقبی نشست چھوڑ کر ڈرائیور کے برابر والی سیٹ پر منتقل ہو چکا تھا۔ اسٹریٹ لائٹ کی روشنی میں وہ دونوں واضح طور پر دیکھے گئے تھے۔

"ہوشیار!" میں نے دبی آواز میں پی ایچ نائن کو خبردار کیا "وہ لوگ بہت قریب آ چکے ہیں۔"

میرا ٹرانسمیٹر پہلے سے لو تھا۔ میں نے ایجنسی کی آواز اتنی کم کر دی کہ بس میں پیغامات واضح طور پر سن سکوں۔ پھر میں لان کے سرے پر پہنچ گیا جو پھاٹک سے قریب تھا۔

اچانک قریب ہی سے ایک نازک ہولناک آواز گونجی۔ اسی کے ساتھ ایک لرزہ خیز انسانی چیخ سنائی دی۔

ایجنسی بیدار ہو گیا۔ پی ایچ نائن ہذیانی آواز میں بول رہا تھا

"سرخ کار پر کہیں سے فائر ہوا ہے اور کوئی ہلاک یا زخمی ہوا ہے۔ کار سڑک پر لہرا کر جھٹکے سے رک گئی ہے۔ شاید اس گاڑی کا ڈرائیور نامعلوم کولی کا نشانہ بنا ہے۔ میرے لئے کیا حکم ہے؟ اوور!"

"فائر کرنے والے کو دیکھنے کی کوشش کرو۔" میں پیغام کا صرف ابتدائی حصہ سن سکا کیونکہ فضا دوسرے اور پھر تیسرے فائر سے لرز اٹھی تھی۔ تیسرے فائر کے ساتھ ایک چیخ بھی گونجی تھی۔

"باہر تین فائر ہو چکے ہیں۔" میں نے بٹن دبا کر اضطراری لہجے میں بولنا شروع کر دیا "ڈرائیور کے ساتھ بیٹھا آدمی بھی شاید دونوں ہلاک یا زخمی ہو چکے ہیں۔ میں باہر نکلنے کی کوشش کرتا ہوں کیونکہ ویرا ابھی تک لاپتا ہے۔ کہیں وہ ان گولیوں کی زد میں آ کر نہ ماری جائے۔ اوور۔"

"ویرا کا خیال ذہن سے نکال دو۔" اول خان کی سخت آواز گونجی "جو وارڈن کی پروا نہ کرے، اسے اس کے حال پر چھوڑ دینا چاہئے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ دونوں صرف زخمی ہوئے ہوں اور تمہیں ریور پوائنٹ سے نکلتے دیکھ کر یا زندہ پکڑ لیں۔ جب تک باہر چھپے ہوئے میرے آدمی کلیئرنس نہ دیں، تم باہر نہیں نکلو گے۔۔۔۔ اوور!"

اسی لمحے چوتھا فائر ہوا۔ چاروں آوازیں یکساں اور بڑے بور کے کسی پستول کی تھیں۔ چوتھے فائر کے جواب میں ایک نقاہت زدہ اور ادھوری انسانی چیخ گونجی تھی۔ شاید وہ کوئی زخمی تھا جو پھر کولی کی زد میں آیا تھا۔

"چوتھا فائر ہوا ہے۔" ایریل پر اس بار پی ایچ شخص بول رہا تھا "میں نے فائر کرنے والے کی پوزیشن دیکھ لی ہے۔ گولیاں ادھر سے آرہی ہیں۔ وہ جو کوئی بھی ہے، ریور پوائنٹ کے قریب ایک گھنے درخت پر چڑھا بیٹھا ہے۔ اگر میں اس درخت کے پتوں میں ایک ہلکا سا برسٹ چلا دوں تو وہ گھبرا کر نیچے اترنے پر مجبور ہو جائے گا۔ اوور!"

"ابھی درخت پر فائر نہ کرنا۔" وہ اول خان کی آواز تھی۔ "ایک وقت میں دو محاذ مت کھولو۔ درخت والا خود پھنس چکا ہے۔ اب وہ تم سے بچ کر نہیں نکل سکے گا۔ فی الحال تم سرخ کار والوں پر اپنی پوری توجہ مرکوز رکھو۔ کار کی کیا پوزیشن ہے؟ اس کے دونوں سوار کیا کر رہے ہیں؟ غور سے دیکھ کر مجھے رپورٹ دو۔ اوور۔"

"کار سڑک کے بیچ میں رکی ہوئی کھڑی ہے۔ کار میں بالکل سناٹا ہے۔ کچھ نہیں کہا جا سکتا کہ وہ دونوں مر چکے ہیں، بے ہوش ہوئے ہیں یا کار میں چھپ کر کوئی موقع تلاش کر رہے ہیں۔ ابھی تک ان میں سے کسی نے کار سے نکل کر قرب و جوار میں پناہ لینے کی کوشش نہیں کی ہے۔ اوور۔"

"پی ایچ فائیو! سرخ گاڑی تمہاری طرف سے گزری تھی۔" اول خان کو اپنے مہروں کی ترتیب اچھی طرح یاد تھی "اس وقت بھی سرخ کار کا پچھلا حصہ تمہاری طرف ہو گا۔ تم اپنی گاڑی اسٹارٹ کر کے آگے بڑھاؤ اور سرخ کار سے چند گز پیچھے روک کر اچانک ہیڈ لیمپس کھول دو۔ اس موقع پر تمہیں ڈیش بورڈ سے نیچے جھک جانا چاہئے تاکہ کوئی جوابی گولی تمہیں نقصان نہ پہنچا سکے۔ چند سیکنڈ تک نیچے جھک کر ہیڈ لیمپس کو مائی اور لو بیم پر کرتے رہو۔ ردعمل کی صورت میں پی ایچ شخص تمہارا ساتھ دے گا۔ کوئی ردعمل نہ ہونے کی صورت میں تم اپنی گاڑی سرخ کار کے قریب لے جاؤ گے اور اپنی صوابدید کے مطابق دیکھ بھال کر کے مجھے مسلسل رپورٹ دیتے رہو گے۔ اوور۔"

"رائٹ سر!" پی ایچ فائیو کی آواز پُراعتماد تھی۔ پھر اس نے پوچھا "اگر اس موقع پر درخت پر بیٹھے ہوئے شخص کی طرف سے مداخلت ہوئی تو میں اپنی اے کے سینتالیس استعمال کروں گا۔۔۔۔ اوور۔"

"ہاں، ایسی صورت میں اس کے نیچے گرنے تک اپنا برسٹ نہ روکنا۔ اوور۔" اول خان کا لہجہ بے رحمانہ تھا۔

میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں۔ ویرا طے شدہ پروگرام سے انحراف کر کے کہاں چلی گئی تھی؟ کہیں آخری لمحات میں اس کی کھوپڑی نے کوئی گل تو نہیں کھلایا تھا؟ سرخ کار والوں کو گولیوں کا نشانہ بنانے والا کون ہو سکتا تھا؟ کہیں ویرا ہی تو درخت پر چڑھ کر ان کی گھات میں نہیں بیٹھ گئی تھی؟ میں الجھا ہوا تسنیم کے قریب پہنچ گیا۔

میں ان ہی خیالات میں کھویا ہوا تھا کہ دھمک کی ایک تیز آواز پر تسنیم نے بھڑک کر اپنی چادر میں سے چھوٹی نال والی ایک خودکار سب مشین گن برآمد کر لی اور اسے میرے عقب میں کسی پر سیدھا کر کے غرایا "کون ہے؟ وہیں رکو!"

میں سرعت سے پلٹا تو احاطے کی دیوار کے قریب اندھیرے میں سیدھا ہوتا ہوا ایک ہیولا نظر آیا۔

"ویرا!" اس طرف سے مدھم سی سرگوشی سنائی دی۔

اس بار میں نے آواز کے ساتھ اس ہیولے کو بھی پہچان لیا۔ وہ ویرا ہی تھی۔

میں نے ہاتھ سے تسنیم کی سب مشین گن کی نال نیچے کرتے ہوئے اضطراری لہجے میں ویرا سے کہا "تم کہاں مر گئی تھیں۔ تمہیں پتا ہے کہ یہاں کیا ہو رہا تھا۔ اس وقت یہاں ہر طرف موت اور دہشت کا راج ہے۔"

"اس میں چار گولیاں کم ہو چکی ہیں۔" ویرا نے اپنا پستول جیب سے نکال کر خوش دلی سے کہا "مجھے خوشی ہے کہ کافی عرصے سے مشق نہ ہونے کے باوجود میرا نشانہ خراب نہیں ہوا۔۔۔۔"

"مطلب۔۔۔۔ تو کیا درخت پر تم ہی چڑھی بیٹھی تھیں؟" میں نے بے یقینی سے سوال کیا۔ تسنیم بھی اندھیرے میں حیرت سے آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر ویرا کو دیکھنے کی کوشش کر رہا تھا۔

"مکان کا طواف کرتے ہوئے اتفاقاً ہی میری نظر اس گھنے درخت پر پڑ گئی تھی۔" وہ ہنس کر سرسری انداز میں بتانے لگی۔ "اس درخت کا بیشتر پھیلاؤ باہر کی طرف ہے لیکن کئی گنجان شاخیں اس احاطے میں بھی آئی ہوئی ہیں۔ اپنا کام ختم کر کے میں ان ہی کے ذریعے اندر کودی ہوں۔ حیرت ہے کہ جہانگیر کو بھی یہ شاخیں کٹوانے کا خیال نہیں آیا۔"

ویرا کی باتوں پر چند ثانیوں قبل ہونے والی خون ریزی کا کوئی اثر نہیں تھا۔

اسی وقت ایر فون پر پی ایچ فائیو کی آواز ابھرنے لگی۔ "ہیڈ لیمپس کو دھیما اور تیز کرنے سے کوئی فرق نہیں پڑا۔ سرخ کار میں بدستور سناٹا ہے۔ اب میں اپنی گاڑی آگے لے جا رہا ہوں۔ اب بھی ادھر سناٹا ہی ہے۔ اوہ! یہ دونوں ہی بے سدھ پڑے ہیں۔ ڈرائیور کا سر لہولہان ہے اور وہ اسٹیئرنگ سے الجھا ہوا ہے۔ سفید فام کا چہرہ خون میں ڈوبا ہوا ہے۔ وہ بھی ڈرائیور کے پہلو پر ڈھلکا ہوا ہے۔ ونڈ شیلڈ ریزہ ریزہ ہو چکی ہے۔ میرا اندازہ ہے کہ گولیوں کے ساتھ شیشے کے ٹکڑوں نے بھی ان دونوں کو بہت زخمی کیا ہے۔ ابھی تک درخت والے کی طرف سے کسی ردعمل کا مظاہرہ نہیں ہوا لیکن میں اس سے نمٹنے کے لئے پوری طرح تیار ہوں۔ سامنے سے شاید پی ایچ سکس کی گاڑی بھی چل پڑی ہے۔ وہ صرف پارکنگ لائٹس جلا کر میری طرف آ رہا ہے۔ حالات پوری طرح قابو میں نظر آ رہے ہیں۔ اوور!"

"پی ایچ تھرٹین!" ایر فون پر اول خان کی آواز گونجی۔ "اب تم بھی باہر نکل کر ان لوگوں کی مدد کرو اور درخت والے کو تلاش کرو۔ اوور!"

اس کے خاموش ہوتے ہی میں نے اپنی بات شروع کر دی۔ "ویرا واپس آ چکی ہے۔ درخت پر سے اسی نے فائرنگ کی تھی۔ یہ اسی درخت کی شاخوں کے سہارے گھر میں کود چکی ہے۔ میرے ساتھ یہ بھی باہر جا رہی ہے۔ اوور!"

"یہ کسی دن تم کو تباہ کر دے گی۔" وہ انکشاف سن کر اول خان کا غصہ اپنی انتہا کو پہنچ گیا۔ "اس کا نشانہ ذرا بھی چوک جاتا تو یہ پورا آپریشن برباد ہو سکتا تھا۔ آئندہ میں سوچ سمجھ کر فیصلہ کروں گا۔ پی ایچ فائیو!" ویرا پر اپنی برہمی کا مختصر سا اظہار کر کے وہ اپنے آدمی سے مخاطب ہو گیا۔ "تم اپنی گاڑی پی ایچ تھرٹین کے حوالے کر دو اور سرخ گاڑی کو دونوں لاشوں یا زخمیوں سمیت ساحل کے کسی ویران حصے کی طرف نکال لے جاؤ۔ میں خود بھی راستے میں ہوں۔ کسی بھی لمحے پی ایچ سیون کا پیغام آ سکتا ہے۔ تمہارے پاس خصوصی شناخت ہے۔ راستے میں روک ٹوک ہو تو تم بلا جھجک اپنی شناخت استعمال کر سکتے ہو۔ اس گاڑی کو چھوڑ کر تمہیں واپس آنا ہے۔ پی ایچ نمبری اور فور جہاں بھی ہوں فوراً اسٹیشن واپس لوٹیں۔ اب وہاں زیادہ بھیڑ بھاڑ کی ضرورت نہیں ہے۔ اوور!"

"سر! یہ دونوں مر چکے ہیں۔" ایر فون پر پی ایچ فائیو کی آواز سنائی دی۔ اس وقت تک ہم تینوں گھر سے باہر نکل چکے تھے۔ "حیرت کی بات یہ ہے کہ فائرنگ کے باوجود یہاں کوئی گھر سے باہر نہیں نکلا۔ حد یہ ہے کہ آس پاس کے بیشتر گھروں کی روشنیاں گل کی جا چکی ہیں۔ اوور۔"

ہم تینوں سرخ کار تک پہنچے تو وہاں موجود دونوں آدمی ڈرائیور کی ڈھیلی لاش کو عقبی پائیدان میں ڈال چکے تھے۔ وہ ٹرانسمیٹر پر ساری گفتگو سنتے رہے تھے اس لئے انہوں نے ویرا کو خوشگوار حیرت سے دیکھا۔ ویرا پھیکی سی مسکراہٹ کے بعد ایک کپڑا لے کر ڈرائیونگ سیٹ اور اسٹیئرنگ پر سے خون صاف کرنے لگی۔

آناً فاناً میں دونوں لاشیں عقبی پائیدان میں پہنچ گئیں۔ ونڈ شیلڈ کا بیشتر حصہ فائرنگ کے نتیجے میں الگ ہو کر اندر بکھر چکا تھا۔ شیشے کے جو ٹکڑے رہ اور فریم میں پھنسے رہ گئے تھے انہیں چھڑی سے نکالا جانے لگا تاکہ بادی النظر میں ونڈ شیلڈ ہونے یا نہ ہونے کا اندازہ ہی نہ ہو سکے۔ خاص بات یہ تھی کہ سفید فام کی دائیں پنڈلی پر بھاری پٹیاں بندھی ہوئی تھیں۔

مجھے معلوم تھا کہ ہمارا پالا کیسے خبیث لوگوں سے پڑا ہوا تھا اس لئے میں بہت محتاط انداز میں کام کر رہا تھا۔ موقع پا کر میں نے ویرا کو بھی سمجھا دیا تھا کہ وہ کار کے کسی حصے میں اپنے فنگر پرنٹس چھوڑنے کی حماقت نہ کرے۔ میرے اور ویرا کے فنگر پرنٹس ان لوگوں کے لئے اجنبی نہیں ہو سکتے تھے۔ اس دہرے قتل کے بارے میں ایسا واضح ثبوت مل جانے کے بعد بات قیاس آرائیوں تک محدود نہ رہتی اور وہ لوگ اعلیٰ سطح پر ہماری جلد از جلد گرفتاری کا دباؤ ڈال سکتے تھے۔

اس دوران میں ایک مرتبہ پھر اول خان کا پیغام آیا۔ پی ایچ سکس کو اپنی گاڑی میں سرخ کار کے پیچھے جانا تھا۔ قسیم اس کے ساتھ سوار تھا۔ مجھے ویرا کے ہمراہ پی ایچ فائیو کی گاڑی میں اس کارواں میں شامل ہونا تھا۔ سرخ کار کو کسی ویرانے میں ٹھکانے لگانے کے بعد پی ایچ فائیو، قسیم اور اس کے ساتھی کے ساتھ لوٹ جاتا۔ مجھے قسیم کے ایر فون کے ساتھ کلفٹن کے قرب و جوار میں رک کر اول خان کے پیغام کا انتظار کرنا تھا۔

حالات اس قدر گمبھیر ہو چلے تھے کہ ہم سب کو اپنی جانوں کے لالے پڑے ہوئے تھے۔ میں نے بس ایک لمحے کے لئے سوچا کہ ہم لوگوں کے چلے جانے کے بعد جہانگیر کا گھر بالکل ہی غیر محفوظ ہو کر رہ جائے گا۔ وہاں جہانگیر کے جو کچھ بھی اثاثے رہے ہوں وہ اپنی جگہ تھے لیکن میری بہت بڑی رقم ڈالروں کی شکل میں اس کی تجوری میں محفوظ تھی اور میں ضرورت کے وقت اس میں سے چپکے لیتا رہتا تھا۔ یہ وہ خطیر رقم تھی جو میں نے تنی رالوں کی گن بوٹ کی فروخت

سویر ہو سکتی ہے۔"

وہ شاید لاؤڈ اسپیکر فون پر بات کر رہا تھا کیونکہ فوراً ہی غزالہ کی پُرتشویش آواز سنائی دی "اندھیرا پھیلنے کے بعد تمہیں باہر نہیں رکنا چاہئے۔ تم خود تمام خطرات سے باخبر ہو۔ میں پریشان ہو کر دو مرتبہ اول خان کے گھر فون کر چکی ہوں مگر وہ بھی کہیں غائب ہے۔ اب تم فوراً واپس آجاؤ۔ تمہارے بغیر ہم تینوں خود کو اداس اور تنہا تنہا محسوس کر رہے ہیں۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ آج تم کو بے وقت تفریح کی کیا سوجھی ہے۔"

"میں زیادہ لمبی بات نہیں کر سکتا۔" میں نے ملائمت بھری آہستگی سے کہا "اول خان ہم سے ملنے اسی طرف آ رہا ہے۔ اس سے ملاقات ہوتے ہی میں واپس چل دوں گا۔ اداسی دور کرنے کے لئے تم تینوں کٹ تھروٹ کھیلنا شروع کردو...... اس طرح تمہاری پریشانیوں کو خاصا افاقہ ہوگا۔" یہ کہہ کر میں نے فون بند کردیا۔

فون کال کے پیسے ادا کر کے میں واپس آیا تو ویرا غیر معمولی تیزی سے آئس کریم ختم کرنے میں مصروف تھی۔

"تم اتنی پھرتی کیوں دکھا رہی ہو۔ کیا دوبارہ آئس کریم منگوانے کا ارادہ ہے؟" میں نے اپنی نشست سنبھالتے ہوئے ازراہِ تفنن سوال کیا۔

"ابھی اول خان کا پیغام آیا تھا۔" وہ اپنی گود میں رکھے ہوئے ایئرفون کی طرف اشارہ کرتے ہوئے بولی "وہ مزار کے قریب پہنچنے والا ہے اور وہیں ہمارا انتظار کرے گا۔ آواز سے وہ پریشان معلوم ہو رہا تھا۔"

میں نے فوراً ہی بیرے کو طلب کر کے فارغ کیا اور گاڑی اسٹارٹ کرتے ہوئے ویرا سے کہا "اس کی پریشانی قابلِ فہم ہے۔ میں خود بھی بی ایچ سیون کی طرف سے فکرمند ہوں۔ اس کی طرف سے ابھی تک کوئی پیغام نہیں آیا۔ مجھے خوف محسوس ہو رہا ہے کہ گورے کو پھانسنے کے چکر میں کہیں وہ خود ہی نہ پھنس گیا ہو۔"

"اوہ!" ویرا نے سیٹی بجانے والے انداز میں ہونٹ سمیٹ کر کہا "اسے تو میں بھول ہی گئی تھی۔ یہ ناممکن نظر آتا ہے کہ وہ ابھی تک گورے کو شہر میں چکر دیتا پھر رہا ہو۔ اگر وہ اپنے حریف کو گاڑی میں بے ہوش کرنے میں کامیاب ہو چکا ہے تو اب تک اس کی طرف سے سگنل آ جانا چاہئے تھا۔"

میں نے اس کی بات کا کوئی جواب نہیں دیا۔ اس وقت میرا ذہن الجھ گیا تھا۔

میں نے مزار کے قریب پہنچنے سے پہلے ہی دیکھ لیا کہ اول خان کی گاڑی مزار کے سامنے مقبرے تک جانے والے راستے پر کھڑی ہوئی تھی لیکن جس بات نے مجھے چونکا دیا وہ یہ تھی کہ اول خان کے برابر والی نشست پر بڑی بڑی مونچھوں والا ایک صحت مند شخص براجمان تھا۔

میں نے آگے سے چکر کاٹ کے اول خان کی گاڑی کے عقب میں پہنچا تو وہ مونچھوں والے سمیت باہر آ چکا تھا۔

ہماری کار رکتے ہی وہ دونوں پچھلی نشست پر سوار ہو گئے۔ ویرا اول خان کے لئے جگہ خالی کرنے کی کوشش کر ہی رہی تھی اور میں نے کار آگے بڑھا دی۔

"یہ سجاد بھی بلڈ ہاؤنڈ سیون ہے۔" گاڑی چلنے کے بعد اول خان بولا "آج اس نے میری جان نکال دی تھی لیکن خدا کا شکر ہے کہ ابھی تک سب ٹھیک ٹھاک ہے۔"

"ہم بھی فکرمندی کے ساتھ اس کے پیغام کے منتظر تھے۔ اس کا شکار کہاں ہے؟" میں نے کہا۔

"چوراہے پر بائیں طرف جس کار کا بونٹ اٹھا ہوا ہے اسی کے پاس گاڑی روک لینا۔" اول خان نے آگے اشارہ کرتے ہوئے کہا "اس کا شکار اسی گاڑی کی ڈکی میں ہے۔ باقی کہانی ابھی سناتا ہوں۔"

میں نے کار روکی تو سجاد نے اپنی کار کے قریب جا کر انجن سے کچھ چھیڑ چھاڑ کی اور ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھ کر انجن اسٹارٹ کیا۔ باہر نکل کر بونٹ بند کیا اور گاڑی لے کر ساحل کی طرف چل پڑا۔ اول خان کے ایما پر میں نے بھی اپنی کار اس کے پیچھے ڈال دی۔ اول خان ہمیں سجاد کی کہانی سنانے لگا۔

سفید کار کے تصادم کے بعد کلفٹن روڈ پر شروع ہونے والا ہنگامہ آناً فاناً میں زور پکڑ گیا تھا۔ ٹریفک میں تعطل کی وجہ سے فوراً ہی ایک ٹریفک سارجنٹ اور پولیس موبائل موقع پر پہنچ گئی۔ اس وقت تک سفید کار والوں میں سے کسی نے لوگوں کو خوفزدہ کرنے کے لئے پستول نکال لیا۔ اسے پستول استعمال کرنے سے پہلے پکڑ لیا گیا۔ پولیس والوں نے اس کے ساتھیوں کو بھی گھیر لیا۔ شہر میں ہتھیاروں کے ساتھ چلنے پر پابندی ہونے کے باوجود وہ چاروں مسلح تھے۔ ان کی کار سے بغیر لائسنس کی ایک کلاشنکوف بھی برآمد ہوئی اور پولیس نے موقع پر ہی انہیں حراست میں لے لیا۔ اس صورت حال پر وہ گورا بہت پریشان تھا۔ قرب و جوار میں کوئی خالی ٹیکسی بھی موجود نہیں تھی۔ سجاد نے گورے کو پرائیویٹ ریڈیو ٹیکسی میں چلنے کی پیشکش کی تو وہ فوراً تیار ہو گیا۔

ٹریفک رواں ہونے کے بعد سجاد نے اول خان کو رپورٹ دے کر اپنا ایئرفون بند کیا تو گورے کو شبہ ہو گیا۔ اصولاً ریڈیو ٹیکسی کا ایئرفون مسلسل آن رہنا چاہئے تھا۔ اس بارے میں سجاد کا جواب اسے مطمئن نہیں کر سکا۔

سجاد نے بھیڑ بھاڑ سے بچنے کے بہانے اپنی کار گلیوں میں گھمائی تو ایک سنسان مقام پر گورے نے ایئرفون پر ہاتھ ڈالنا چاہا۔ سجاد نے خطرہ بھانپ کر ایئرفون بچانے کے بجائے گورے کے سر پر ضرب لگا کر بے ہوش کر دیا۔ اس جدوجہد میں ایئرفون کو نقصان پہنچا اور سجاد اپنے آدمیوں سے رابطے کی سہولت سے محروم ہو گیا۔

وہ فوری طور پر اپنی کار ایک ویران تجارتی علاقے میں نکال

لیا۔ اس نے پھرتی کے ساتھ گورے کے منہ میں کپڑا ٹھونس کر
اس کے ہاتھ پیر باندھے اور میدان صاف دیکھ کر اسے نشست پر
گاڑی میں منتقل کر لیا۔ اس بندوبست کے بعد اس نے اول خان
کو فون کیا تو وہ وہاں سے نکلا ہوا تھا۔ اس موقع پر سجاد نے اپنی
ذہانت سے کام لیا۔ وہ کلفٹن کے علاقے میں اپنی پیشہ ورانہ
سرگرمیوں کے سلسلے میں پہلے بھی دو مرتبہ مزار کے قرب و جوار کے
علاقے کو خفیہ ملاقاتوں کے لئے استعمال کر چکا تھا۔ اسے امید تھی
کہ اول خان اس کی طرف سے کوئی خبر نہ پا کر شاید اسی طرف کا
رخ کرے گا۔ اس نے اپنی گاڑی خراب ہونے کے بہانے ایک
جگہ روکی اور اول خان کے انتظار میں مزار کی سیڑھیوں وغیرہ کے
پاس منڈلانے لگا۔ اول خان مزار کے قریب پہنچا تو چند ہی لمحوں
میں سجاد نے اسے جالیا اور یوں ان دونوں کا طے شدہ پروگرام
بننے بگڑنے رہ گیا۔

اول خان نے وہ کہانی ختم کی تو میں نے اسے چھیڑنے کی نیت
سے کہا "چلو سب تو ٹھیک ہو گیا لیکن تم نے ابھی تک ویرا کے ساتھ
اپنی زیادتی کا ذکر نہیں کیا۔ زور زبردستی والی مہم میں اس نے
آخری لمحات پر ہم سب کو اعصاب شکن بے یقینی میں مبتلا کر کے
رکھ دیا تھا۔ تم بھی اس پر خاصے برہم تھے۔"

"میں نے بھی بلاوجہ نہیں کی۔" وہ تاؤ کھائے بغیر گہری
سنجیدگی سے بولا "ہماری فورس کی اصل قوت ڈسپلن میں ہے۔ حکم
صحیح ہو یا غلط، اس پر اس کی تعمیل کی جاتی ہے۔ اس وقت
میرے علاوہ تو وہیں کے مزید چھ افراد اس آپریشن میں شریک تھے
اور گفتگو کا ایک ایک لفظ سن رہے تھے۔ انجام بہت عمدہ ہو تو بہت
سی حماقتیں بھی اعلیٰ کارکردگی کا درجہ حاصل کر لیتی ہیں۔ یہی ویرا
کے ساتھ بھی ہوا۔ لیکن یہ سوچو کہ میرا کوئی آدمی اضطرار کی حالت
میں مشتبہ ہو کر گولیوں کی باڑھ مار دیتا تو ویرا کا کیا حشر ہوتا؟ مجھے
ویرا کے علاوہ تمہارے ساتھ بھی کچھ زبانی تنبیہ اختیار کرنا پڑا لیکن
وہ سب تمہارے لئے نہیں، اپنے آدمیوں کو سنانے کے لئے تھا تاکہ
ڈسپلن کا بنیادی سبق ان کے ذہنوں سے محو نہ ہو سکے۔"

"میں ابھی تک خاموش ہوں۔" ویرا کھلکھلا کر ہنس پڑنے والے
لہجے میں بولی "مجھے یہ معلوم نہیں تھا کہ میرے ساتھ تمہیں بھی کوئی
ڈوز مل چکی ہے۔ اب ہم دونوں ایک ہی کشتی کے سوار ہیں۔"

اول خان نے مدافعانہ لہجے میں کچھ کہنا چاہا لیکن میں نے جلدی
سے اس کی بات اڑا کر ویرا سے کہا "ہمارے درمیان بدمزگی کی وجہ
بھی تمہاری ذات ہی تھی۔ مجھے فکر تھی کہ کہیں تم اول خان کے
آدمیوں ہی کے ہاتھوں نہ ماری جاؤ اور اول خان نے اس بارے
میں اپنے آدمیوں کو پابند کرنے سے معذوری ظاہر کر دی تھی۔"

اول خان موقع کی نزاکت بھانپ کر ویرا سے بولا "پنکی نے
وہی کچھ کیا جو ہمارے درمیان طے ہو چکا تھا۔ جہانگیر کے گھر میں
داخل ہوتے ہی اس نے مجھ سے ایئر پیس پر رابطہ کر لیا تھا۔ ساری

الجھنیں تمہاری پیدا کی ہوئی تھیں۔ تم باہر رہ گئی تھیں اور تمہیں
بالکل اندازہ نہیں تھا کہ وہاں کیا کھیل شروع ہونے والا ہے۔"

"میرے ذہن میں بس ایک بات تھی کہ ہم لوگوں کے کھوج
میں جو بھی جہانگیر کے گھر کا رخ کرے" اسے زندہ نہیں لوٹنا چاہئے۔
مجھے توقع نہیں تھی کہ سی آئی اے کے دونوں چالاک ایجنٹ خود ہی
اس جال میں آپھنسیں گے۔ اس کام کے لئے وہ کسی اور کو بھی
جہانگیر کے گھر بھیج سکتے تھے۔" ویرا نے سنجیدگی اختیار کرتے ہوئے
کہا۔

"جب کسی کا برا وقت آتا ہے تو خود بخود عقل پر پردے
پڑ جاتے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ یہ دونوں اپنی برتری کے گھمنڈ میں
مارے گئے۔ ان کے مقدر کا فیصلہ اسی وقت ہو گیا تھا جب سفید کار
والوں میں سے کسی نے پستول نکالا تھا۔ وہ جاسوس ان کے پیچھے
آئے ہوتے تو حالات کا رخ ہی پلٹ سکتا تھا۔" اول خان بولا۔

اس وقت تک سجاد کی کار ساحلی چوراہے تک پہنچ کر بائیں
طرف مڑ چکی تھی۔ اس کی رفتار بہت کم ہو گئی تھی۔

"اب سجاد اپنے قیدی کو کہاں لے جا رہا ہے؟" میں نے
پرتشویش لہجے میں پوچھا "تمہارے آدمیوں کو ساحل کا بایاں حصہ
ضرورت سے کچھ زیادہ ہی پسند ہے۔ سرخ کار بھی انتہائی بائیں
سرے پر نہر خیر کے راستے میں چھوڑی گئی ہے اب شاید ہم ایک
مرتبہ پھر اسی طرف جا رہے ہیں۔"

"اس طرف جانے سے پہلے ہم ایک اور ویران کا سپوٹ کی
رکاوٹ تک پہنچیں گے۔" اول خان ہنستے ہوئے بولا "وہاں سناٹا
ہوا تو ہم آگے نہیں جائیں گے، نرخرا دبا کر اسے سمندر میں ڈال
دیں گے۔"

"اس کا مطلب یہ ہوا کہ اب تم بھی میرے ہم نوا بن گئے
ہو۔" میں نے تحیر آمیز مسرت سے کہا "اگر تم نے اسے مارنے کا
ارادہ کر ہی لیا ہے تو میری جیب میں ہم گن بھی موجود ہے۔"

"یہ بہت اچھی بات ہے۔" اول خان یہ اطلاع پا کر خوش
ہو گیا "میں فائر کے شور سے بچنے کے لئے گلا گھونٹنے کے بارے میں
سوچ رہا تھا۔ ہم گن سے خاموشی کے ساتھ معاملہ نمٹ جائے
گا۔"

"ہم گن کے استعمال سے سرکاری پوزیشن بھی محفوظ
ہو جائے گی۔ سی کے والے اچھی طرح جانتے ہیں کہ میں ایک ہم
گن پر قابض ہوں۔ ہم گن کا شکار میرے کھاتے میں لکھا جائے
گا۔" ویرا بھی اس فیصلے پر خوش تھی "میرے لئے یہ بات بہت
آسودگی کا باعث ہوگی کہ بیم کلارک اور اس کے ساتھ آنے والوں
میں سے کوئی بھی پاکستان سے زندہ واپس نہیں لوٹ سکے گا۔ جمی
ڈالنڈ کو قتل کرنے والے تین تابوتوں کا جلوس دیکھ کر میری وحشت
میں مبتلا ہو جائیں گے۔"

وہ سجاد کی آخری باتیں تھیں۔ پرانی ساحلی دیوار کے کا سپو

والے حصے میں واقعی خوف آور اندھیرے اور ویرانی کا راج تھا۔ اگر کوئی اکا دکا سہما ہوا جوڑا کسی کنج میں چھپا بیٹھا ہو تو اور بات تھی ورنہ بظاہر اس علاقے میں وہاں دور تک کسی شخص کا وجود نہیں تھا۔ سجاد کی تجربے کار نگاہیں بھی ماحول کی اس سازگاری کو بھانپ چکی تھیں۔ اس نے اپنی کار کو گھما کر اس طرح سڑک کے ریتیلے کنارے پر لگایا کہ ڈگی کا رخ سمندری دیوار کی طرف تھا۔ میں نے اپنی کار اس کے برابر میں اس طرح لگا دی کہ اتفاقاً ادھر آ نکلنے والی کسی کار کی روشنیاں براہ راست سجاد کی کار پر نہ پڑ سکیں۔

ہم چاروں اپنی گاڑیوں سے نکل کر چہل قدمی کے انداز میں دیوار تک گئے۔ پانی اترا ہوا تھا۔ دیوار کے ساتھ پڑے ہوئے چٹانی ٹکڑوں اور بڑے بڑے پتھروں میں پھنسی رہ جانے والی سمندری آلائشوں سے ہلکی ہلکی عفونت پھوٹ رہی تھی جو ہوا کے جھونکوں کے ساتھ کبھی کبھی محسوس ہو رہی تھی۔

"اسے سمندر میں جانا چاہیے تھا لیکن پانی کافی دور ہے۔" اول خان سمندر کا جائزہ لے کر بڑبڑایا۔

"ایک دفعہ اس کا دم نکل جائے تو میں آسانی کے ساتھ کندھے پر لاد کر اسے گہرے پانی میں ڈال آؤں گا۔" سجاد نے پورے اعتماد اور یقین کے ساتھ کہا "وہ مشکل سے وجود کا متوسط قامت آدمی ہے۔"

"میرے ساتھ آؤ۔" میں نے اس کے شانے پر ہاتھ مار کر کہا۔

اول خان "زیبا" کے ساتھ چوڑی ساحلی دیوار پر بیٹھا رہا۔ ہم دونوں کار تک گئے۔ سجاد نے ڈگی کھولی تو شکار بدستور بے ہوش تھا اور ایک گٹھڑی کی صورت میں ڈگی کے وسط میں پڑا ہوا تھا۔

میں نے عقابی نظروں سے گرد و پیش کا جائزہ لے کر اپنی جیب سے ہم گن نکالی اور اس کی نال بے ہوش قیدی کی پیشانی کے وسط میں جما کر ہونے سے ٹریگر دبا کر فوراً ہی انگلی ہٹالی۔ اس کی پیشانی کی جلد اور نال کے درمیان پیدا ہونے والی خفیف سی تیلیوں روشنی نے لمحہ بھر کے لئے اس کے چہرے کو نیلا کر دیا۔ اس کے بدن نے خفیف سی جھرجھری لی اور میں نے ہم گن دوبارہ اپنی پتلون کی جیب میں اڑس لی۔ فضا میں جلے ہوئے گوشت کی چراند پیدا ہو گئی تھی۔

"کیا ہوا؟" سجاد نے کچھ نہ سمجھنے والے انداز میں حیرت سے سوال کیا۔

"اس کا بھیجا چٹ ہو گیا۔ اس کے ہاتھ پیر کھول کر اسے اس کی منزل پر پہنچا دو۔"

سجاد بجلی کی طرح حرکت میں آیا تھا۔ اس نے میری توقع سے پہلے اسے اپنے شانے پر لاد کر ڈگی بند کی اور تقریباً دوڑتے ہوئے دیوار تک جا کر اس لاش کو ڈھلان دار پتھروں پر پھینک دیا۔ وزنی لاش کے جھٹکے سے ایک دو پتھروں نے اپنی جگہ چھوڑی اور لاش کے ساتھ لڑھکتے ہوئے نیچے ریت تک چلے گئے۔ فضا میں پھیلنے والی بدبو کو ہوا کے جھونکے اپنے ساتھ اڑا کر لے گئے تھے۔

سجاد اپنی جھنجھلی ہوئی لاش کو دوبارہ کندھے پر لاد کر پانی تک پہنچانے کے ارادے سے پتھروں پر اترا ہی تھا کہ اول خان نے روک لیا "رات اندھیری ضرور ہے لیکن ہو سکتا ہے کہ کہیں کنارے کھانچے میں کیکڑوں و جھینگوں کا کوئی شکاری بھٹکتا پھر رہا ہو اور اس کی نظر پڑ جائے۔ خطرہ مول لینے کے بجائے ہمیں چل دینا چاہیے۔"

سجاد ڈسپلن کا پابند تھا۔ اول خان کے الفاظ پر اس نے دوبارہ میں اپنی رائے پیش کی نہ اپنی مہارت کا کوئی بلند بانگ دعویٰ کیا۔ خاموشی سے دیوار پھاند کر باہر آ گیا۔

"تم جاؤ!" اول خان اسے ہدایت دے کر ہماری گاڑی کی جانب آ بیٹھا۔ اس بار وہ میرے ساتھ والی نشست پر اور زیبا پیچھے بیٹھی ہوئی تھی۔ ہمارے نکلنے سے پہلے ہی سجاد وہاں سے روانہ ہو چکا تھا۔

"آج کا آخری کام بھی خوش اسلوبی سے نمٹ گیا۔" اول خان یک بیک مطمئن نظر آنے لگا "اب میں بھی تمہیں چھپے کورنگی چلتا ہوں۔ وہاں قبلہ میں بیٹھ کر گپ ہوگی۔"

"بلکہ سب سے پہلے تمہیں نمکین جھینگے کھلانے ہیں۔" زیبا خوشی سے بولی "تزئین فرزانہ سے ہوا خوری کا کہہ کے نکلا تھا۔ میں زبردستی اس کے ساتھ ہو لی ورنہ یہ آج اکیلا ہوتا۔ فرزانہ کو آج کے واقعات کا علم ہوگا تو وہ بہت پچھتائے گی۔ ہو سکتا ہے کہ وہ تزئین کے جھوٹ کو میری اور اس کی ملی بھگت سمجھ بیٹھے۔"

"اس سے سامنا ہوگا تو سب بھی بھگت لیا جائے گا۔ شکوے شکایت سے ہی اپنائیت کا احساس ہوتا ہے۔ تم خوش قسمت ہو کہ اپنی مفاہمت کے ساتھ اکٹھے رہ رہے ہو ورنہ آج کے دور میں تو کوئی اپنے سگے خون کو بھی اپنے ساتھ رکھنا گوارا نہیں کرتا۔" سر سے بوجھ اتر جانے کے بعد اول خان موج میں آ گیا تھا۔

اسے عبداللہ شاہ غازی کے مزار کے قریب اتار کر ہم روانہ ہو گئے۔

"شاید تم نے غور نہ کیا ہو۔ اول خان آخر میں بہت کچھ کہہ گیا ہے۔" زیبا نے میرے اور اپنے لئے سگریٹ سلگا کر سنجیدہ لہجے میں کہا۔ اول خان کے اترنے کے بعد وہ پچھلی سیٹ پر براجمان ہو چکی تھی۔

"میں اس وقت اپنے ذہن پر زور دے کے سوچ رہا ہوں۔ صاف صاف بتاؤ کہ اس کی کس بات کا حوالہ دے رہی ہو؟" میں نے اس کے ہاتھ سے جلتی ہوئی سگریٹ لے کر کہا۔

"خوش قسمتی اور اکٹھے رہنے والی بات۔ تم نے کبھی اس بارے میں سوچا ہے؟"

"جو نعمتیں میسر ہوں، ہم ان کے بارے میں سوچ کر وقت

کہا کرتے۔"

"میرے نزدیک یہ بڑی بات ہے۔" وہ سگریٹ کا کثیف دھواں اڑاتے ہوئے بولی "میں اول خان کی کہی ہوئی بات کو اپنے حوالے سے دیکھ رہی ہوں۔ ایمانداری سے غور کرو کہ اور غزالہ کا نیا رشتہ ہے۔۔۔۔ بظاہر کوئی بھی نہیں لیکن زیادہ جائزہ لو میرے اور تمہارے درمیان موجود بے تکلفی کی وجہ سے مجھے اپنی رقیب سمجھ کر حسد اور جلن کا شکار ہو جائے تو میں اس کو الزام نہیں دوں گی۔ اس دور میں جب اولاد اپنے ماں کے ساتھ اور بھائی بھائی کے ساتھ رہنے پر آمادہ نہ ہو مجھے قسمت پر رشک آتا ہے کہ میں کسی پابندی یا رقابت کے بغیر تم سے ساتھ رہ رہی ہوں۔ اس میں کمی نہیں صرف غزالہ کی بڑائی کارفرما ہے۔ وہ اپنا دل چھوٹا کرلے تو اسے پورا حق حاصل ہے اور تمہیں مجھ سے ترک تعلق پر مجبور کرے اور ہر وقت اپنی ذات کے حصار میں قید رکھے۔۔۔۔۔"

"تم نے اتنی لمبی تقریر میں تم نے میرا کوئی ذکر نہیں کیا۔" میں نے اس کی بات کاٹ کے کہا "ہو سکتا ہے کہ غزالہ دل ہی دل میں بہت کچھ سوچتی ہو لیکن میرے متوازن اور شائستہ رویے کی وجہ سے وہ جذبات کو الفاظ کے روپ میں ڈھالنے کی ہمت نہ کر پائی ہو۔"

وہ عجیب سے انداز میں مسکرانے لگی "تم بلاوجہ اپنا اور اس کا دل برا کر رہے ہو۔ میں بلاتکلف یہ بات کہہ سکتی ہوں کہ تم ایک لمحے میں بحث سے گریز کر جاؤ گے۔۔۔۔۔ آج ہی کا واقعہ لے لو۔ اسے میرے اور تمہارے مراسم کا علم ہے تو بے تکلفی کا پوری طرح علم ہے۔ اس کے باوجود جب میں نے ہوا خوری کے لئے تمہارے ساتھ روانہ ہونے کا ارادہ کیا تو اس کی پیشانی پر شکن تک نہیں آئی۔ وہ مجھے روک کر رکھنے پر اصرار کرتی تو کوئی اس کی مخالفت نہ کرتا لیکن اس نے ظرف کا مظاہرہ کرتے ہوئے کسی بدمزگی کی نوبت نہیں آنے دی۔"

"میرے لئے یہ خوشی کی بات ہے کہ تم میری بیوی کی بڑائی کا اعتراف کر رہی ہو لیکن اس مفاہمت میں میرے کردار کو نظر انداز کر کے تم میرے ساتھ زیادتی کر رہی ہو۔" میں نے احتجاج کیا۔

"تم کو پھر میں ذرا کھل کر بات کرنی ہوں۔" وہ چیلنج کرنے والے لہجے میں بولی "ذرا دیر کے لئے غزالہ کو اپنی جگہ اور خود کو غزالہ کی جگہ رکھ کر سوچو۔ اگر اس کا ماضی کا کوئی بے تکلف دوست ہوتا تو تمہارا رویہ کیسا ہوتا؟ اول تو تم اسے غزالہ کے قریب تک نہ پھٹکنے دیتے اور اگر بہ جبر فراخ دلی سے اسے غزالہ کے ساتھ بیٹھنے کی اجازت دے دو۔ پھر غزالہ کا اس کے ساتھ ہوا خوری کے لئے نکل جانے کا تصور ہی پیدا نہیں ہوتا۔ تم ان دونوں میں سے کسی ایک کو مار دو گے لیکن ایسی اجازت ہرگز نہیں دو گے۔۔۔ یہ سچ ہے۔"

"یہ کیا بے ہودہ مفروضات نکال لئے تم نے۔" میں نے بگڑ کر اس کی بات کاٹ دی "دنیا میں کہیں ایسا نہیں ہوتا۔ اس بارے میں مغرب کا مادر پدر آزاد معاشرہ بھی عورت کو کھلی آزادی نہیں دیتا۔۔۔۔۔"

اس نے بھی مجھے اپنی بات پوری نہیں کرنے دی اور بولی "دنیا کے سارے مرد متعصب، خود غرض اور مفاد پرست ہوتے ہیں۔ خود گناہوں کی پوٹ بن کر زندہ رہتے ہیں اور اپنی عورتوں کو بالکل پارسا دیکھنا پسند کرتے ہیں۔ اسی لئے میں کہہ رہی ہوں کہ غزالہ جیسی اعلیٰ ظرفی کا مظاہرہ تمہارے بس سے باہر ہے۔"

اس وقت وہ جھاڑ کے کسی کانٹے کی طرح مجھ سے الجھ رہی تھی۔ میں نے اس کی بات کا جواب دینا ضروری نہیں سمجھا اور اپنی پوری توجہ سڑک اور عقب نما آئینے پر مرکوز کر دی۔ پیچھے آنے والی گاڑی کے ہیڈ لیمپس کی تیز روشنی کی وجہ سے میرے لئے کار کو پہچاننا ممکن نہیں تھا لیکن مخالف سمت سے آنے والی بعض گاڑیوں کی تیز روشنی میں میں نے یہ دیکھ لیا کہ اول خان ہمارے پیچھے چلا آ رہا تھا۔

میں نے کورنگی جانے کے لئے ڈیفنس کے دور افتادہ اور ویران علاقے سے ہو کر گزرنے والا مختصر راستہ اختیار کرنے کے بجائے کلفٹن روڈ اور سن سیٹ بلیوارڈ کا صاف ستھرا اور بارونق راستہ اختیار کیا تھا۔ ہم سن سیٹ بلیوارڈ کے تقریباً وسط میں پہنچے تھے کہ سڑک کے کنارے کھڑی ہوئی پولیس پارٹی کے ایک باوردی رکن نے مجھے گاڑی روکنے کا اشارہ کیا۔ میں نے فوری طور پر انڈی کیٹر روشن کر کے اپنی کار بائیں جانب بڑھانی شروع کر دی۔ اول خان نے بھی میری تقلید میں اپنی کار کی رفتار کم کرنی شروع کر دی تھی۔

میں نے اپنی کار روکتے ہی کیبن لائٹ آن کر دی اور نیچے اترنے کے بجائے اپنی جگہ بیٹھ کر کسی سپاہی کی آمد کا انتظار کرتا رہا۔ مجھے سخت حیرت تھی کہ اول خان کے آدمی کورنگی سے طالب کی لاش لے کر بھرے پرے شہر میں داخل ہو گئے اور ایک مخصوص سرخ کار میں ڈال کر لے کر ویران ساحل تک پہنچ گیا تو قانون کے کسی محافظ نے ان سے کوئی بازپرس نہیں کی لیکن ہمیں راستے میں روک لیا گیا تھا۔

اس وقت ریوالور کی ہولسٹر میں بھرے ہوئے پستول کے علاوہ دو لوڈ کئے ہوئے میگزین موجود تھے۔ اسی طرح میری جیبوں میں بھی ہم گن اور پستول کے ساتھ فاضل میگزین موجود تھے۔ اگر ہم میں سے کوئی بھی نیچے اترتا تو جیبوں کے کسی نامعقول ابھار کی وجہ سے ہمارے ہتھیاروں کی نشاندہی ہو سکتی تھی۔ کار میں بیٹھے رہنے کی صورت میں قوی امکان تھا کہ وہ عورت، خصوصاً ایک سفید فام عورت کی وجہ سے مجھے بلا تعرض روانہ ہونے کی اجازت دے دیتے۔

چند ہی ثانیوں میں ایک پستول بردار اے ایس آئی میرے سر

پر آ پہنچا۔ اس نے جھک کر متجسسانہ نظروں سے روشن کیبن کا جائزہ لیا اور ویرا کی دل کش مسکراہٹ کے سحر میں آئے بغیر مجھے کاغذات سمیت کار سے نیچے اترنے کی ہدایت کی۔ میرا لائسنس میری جیب میں تھا لیکن پی ایچ نائیو کی گاڑی کے کاغذات کے بارے میں مجھے کچھ علم نہیں تھا۔ میں نے خالی الذہنی کے عالم میں ڈیش بورڈ کا نچلا خانہ کھولا اور اس میں بے مقصد ہاتھ مارنے لگا۔

میری وہ تدبیر کارگر رہی۔ اس اثنا میں اذل خان بھی وہیں آ پہنچا۔

"کیا بات ہے؟" اس نے آتے ہی تحکمانہ لہجے میں سوال کیا۔

ویرا کی مسکراہٹ کے سحر سے بچ نکلنے والا اے ایس آئی اذل خان کے لہجے سے مرعوب ہوگیا اور مدافعانہ لہجے میں بولا "گاڑی کے کاغذات چیک کرکے تلاشی لینی ہے۔ آپ اپنی گاڑی میں جائیں۔"

"ہم دونوں ایک ساتھ ہیں۔" اذل خان نے بے پروائی سے کہا اور اپنی جیب سے کوئی کارڈ نکال کر اے ایس آئی کے سامنے کردیا۔ اس کارڈ پر نظر پڑتے ہی وہ مسلح افسر دو قدم پیچھے سرکا اور پھر پختہ سڑک پر اس کی ایڑیاں بج اٹھیں۔ اس نے اذل خان کو سلیوٹ کرکے ہم کو جانے کی اجازت دے دی۔

"کچھ سمجھ میں نہیں آتا۔" وہاں سے روانہ ہونے کے بعد ویرا تھکی ہوئی آواز میں بولی "یہاں کی پولیس کی کارکردگی میں ذرا بھی یکسانیت نہیں ہے۔ آدمی قتل کرکے بچ جاتا ہے کسی کو ٹکا مارنے پر پکڑ لیا جاتا ہے۔"

"پولیس یا اس جیسے کسی بھی محکمے کی کارکردگی حالات پر ہوتی ہے۔" میں نے اس کی مخالفت کرتے ہوئے کہا "مجرم خود کو کامیابی سے اچھے بہروپ میں چھپا لے تو اسکاٹ لینڈ یارڈ کے ماہرین بھی اسے سونگھنے کی ضرورت نہیں سمجھتے۔ حلیہ ذرا بھی مشکوک ہو تو عزت دار آدمی کا گریبان پکڑ لیا جاتا ہے۔ سب اسی طرح چلتا ہے۔"

اس بار جہانگیر کی فیکٹری کا سفر مزید کسی رکاوٹ کے بغیر طے ہوگیا۔ میری فون کال کے نتیجے میں بابا لوگ ریسٹ ہاؤس میں ہی تھے لیکن رستم خان شاید پھاٹک سے لگا بیٹھا تھا۔ اس نے ہیڈ لیمپس کی روشنی پر ہی کھڑکی کھول کر باہر دیکھا اور پھر میری آواز پہچان کر پھاٹک کھول دیا۔

پھاٹک کھلنے کے شور اور گاڑیوں کے انجن کی آواز سن کر فرزانہ بے تابانہ انداز میں اوپر سے نیچے آئی۔ اس وقت تک ہم انجن بند کرکے گاڑیوں سے باہر نکل چکے تھے۔ فرزانہ اس وقت تشویش، وسوسوں اور جذبات سے اس حد تک مغلوب ہو رہی تھی کہ اس نے ویرا، اذل خان اور رستم خان کی موجودگی کی بھی پروا نہیں کی اور والہانہ انداز میں میرے سینے سے لپٹ کر رو پڑی۔ میں مشفقانہ انداز میں اس کی پشت تھپک کر اسے دلاسا دیتا رہا۔

چند لمحوں میں اس کا جذباتی ابال کمزور ہوا تو میں نے نرمی سے اسے خود سے الگ کردیا۔

"یہ کیا حماقت ہے؟" میں نے پیار بھرے لہجے میں اسے ڈانٹا "میں کسی ٹوٹ پھوٹ کے بغیر واپس آ گیا ہوں اور تم کسی بچی کی طرح رو رہی ہو۔ یہ کوئی اچھی بات تو نہیں ہے۔"

"تمہارے جانے کے بعد سے میرے ذہن میں مسلسل بہت برے خیالات آ رہے تھے۔" وہ رقت آمیز مسکراہٹ کے ساتھ بولی "میری چھٹی حس کہہ رہی تھی کہ تم یہاں سے صرف تفریح کے لئے نہیں گئے ہو۔ تمہارے تیور بتا رہے تھے کہ تمہارے ذہن میں کوئی منصوبہ پروان چڑھ رہا ہے۔ چلتے وقت میں نے بحث کرنا مناسب نہیں سمجھی۔ میرا بس چلتا تو میں اسی وقت تم کو روک لیتی۔ آنکھیں بند کرکے خطرات میں چھلانگ لگانے کی عادت اچھی نہیں ہوتی۔"

"ذہین کی عادتیں پختہ ہوچکی ہیں۔" اذل خان ایک جاندار قہقہہ لگاتے ہوئے بولا "اس کی جو سمجھ میں آتا ہے کر گزرتا ہے۔ میری بات تک نہیں مانتا۔ میں یہ جان کر حیران رہ گیا تھا کہ ذہین جہانگیر کے گھر پہنچا ہوا ہے۔"

سیڑھیوں پر ہی جہانگیر اور سلطان شاہ سے ملاقات ہوگئی۔ وہ دونوں باتیں کرتے ہوئے نیچے اتر رہے تھے۔ جہانگیر نے شاید اذل خان کا آخری فقرہ سن لیا تھا۔ اس نے خیر خیریت دریافت کئے بغیر لقمہ دے مارا اور آنکھیں نکال کر پوچھا "تو تم ہوا خوری کے بہانے میرے گھر جا پہنچے تھے؟ وہاں کیا کام تھا تمہارا؟"

"کام ہی نہ پوچھو۔" اذل خان اس کا ہاتھ تھام کر اسے اوپر لے جاتے ہوئے بولا "میرا خیال ہے کہ روز کی مارا ماری سے تمہارے محلے والے عاجز آ چکے ہوں گے۔ اب تمہیں اپنا گھر بدلنا ہوگا۔"

"میں کتنے گھر بدلوں گا؟" جہانگیر بے بسی سے بولا "ابھی مجھے اس نئے گھر میں چھ مہینے بھی نہیں ہوئے ہوں گے۔"

"میری مانو تو گھر بدلنے کے بجائے ذکی سے دوستی ختم کردو۔" ویرا نے سنجیدگی سے لقمہ دیا "روز روز گھر بدلنے اور دوسری بہت سی پریشانیوں سے بچ جاؤ گے۔ ذکی کسی دن تمہیں مروا دے گا۔"

"مروا دے۔" جہانگیر چڑ گیا "میں چھوٹی موٹی باتوں کی وجہ سے اپنی پرانی دوستی نہیں چھوڑ سکتا۔۔۔۔ سلطی اپنے بنگلے میں ہے۔ زیادہ سے زیادہ یہی ہوگا کہ میں بھی ذکی کی طرح بھاگتا اور چھپتا پھرا کروں گا۔۔۔۔۔"

"شاباش!" اذل خان نے اس کی بات کاٹ کر اس کی پیٹھ تھپکی دی "مردوں کی دوستی ایسی ہی ہوتی ہے۔ تم فکر نہ کرو۔ میں گھر بدلنے کی بات مذاق میں کہہ گیا تھا۔ محلے والوں پر اب تک تمہارا دھاک بیٹھ چکی ہوگی۔ آج وہاں صرف چار گولیاں چلی ہیں اور وہ

دشمن جہنم راصل ہو گئے۔ لاشیں وہاں سے ہٹا دی گئی ہیں۔"

اس وقت تک ہم سب ڈرائنگ روم میں داخل ہو چکے تھے۔ سلطان شاہ نے پلٹ کر پوچھا "آج وہاں کون مرنے کے لئے آ پہنچا تھا؟ کہیں یہ اُسی بشن بلند ہارڈنز کا تسلسل تو نہیں تھا؟"

"تم ٹھیک سمجھے!" میں نے مسکرا کر اس کے قیاس کی تائید کی۔ "ازل خان کا اندازہ سو فیصد درست ثابت ہوا۔ جم کلارک کے ساتھ آئے ہوئے سی آئی اے ایجنٹ ادھر پہنچے تھے۔ ان دونوں کے ساتھ ایک مقامی بھی مارا گیا۔ اتنے بڑے کشت و خون کے بعد اب وہ لوگ زیادہ اچھل کود نہیں کریں گے۔"

"ابھی تو تم دو دشمنوں کے مرنے کی بات کر رہے تھے۔ یہ تین کیسے ہو گئے؟" سلطان شاہ نے پوچھا۔

"دو جہانگیر کے گھر کے باہر مارے گئے۔ تیسرا الگ سے گھیر کر مار دیا گیا۔" میرے بجائے ازل خان نے وضاحت کی "ان تینوں کی لاشیں کلفٹن کے ساحل سے دستیاب ہوں گی۔ کسی کو پتہ نہیں چل سکے گا کہ وہ تینوں بدمعاش کہاں مارے گئے اور انہیں ساحلِ سمندر پر کیوں چھوڑا گیا۔"

"اس واقعے نے میرے چوکیدار کو تو ہلا کر رکھ دیا ہو گا۔" جہانگیر نے رائے ظاہر کی۔

"تمہارے چوکیدار کو آج لمبی رخصت پر گاؤں بھیجا جا چکا ہے۔" ازل خان نے اسے آگاہ کیا۔

اچانک ہی مجھے دوسری بار اپنی رقم کا خیال آیا اور میں نے ازل خان سے پوچھا "چوکیدار کو لمبی رخصت پر بھیج دیا گیا۔ میں واپس آ گیا۔ تسنیم الحسن بھی ایچ ایس کے ساتھ چلا گیا۔ جہانگیر کا مکان تو اب بالکل غیر محفوظ اور لاوارث پڑا ہوا ہے۔ کوئی بھی اندر گھس کر پورے دکان کا صفایا کر سکتا ہے۔"

"قسمت میں مفلوک الحالی لکھی ہوئی ہے تو ایسا ہو کر رہے گا۔" جہانگیر پر اس وقت مایوسی طاری ہو چلی تھی "دس چوکیدار بھی میرے مقدر کے لکھے کو نہیں ٹال سکیں گے۔ یہ میرا پختہ ایمان ہے۔"

"بدفال منہ سے نہ نکالو۔" میں نے فوراً اسے ٹوکا "اس وقت میرا مقدر بھی تم سے وابستہ ہے۔ تم بھول رہے ہو کہ میری ساری پونجی سلطی کی تجوری میں امانت کے طور پر محفوظ ہے۔ تمہارے دکان میں کوئی واردات ہوئی تو ہم لوگ بھی پیسے پیسے کو محتاج ہو کر رہ جائیں گے۔"

ازل خان جو ہماری گفتگو خاموشی سے سن رہا تھا، مسکرا کے بولا "تم دونوں میں سے کسی کو فکرمند ہونے کی ضرورت نہیں، میرے کام ادھورے نہیں ہوتے۔ جہانگیر کے مکان کی دیکھ بھال کی ذمے داری ایک نجی سکیورٹی ایجنسی کو سونپی جا چکی ہے۔" اس نے ایک نگاہ اپنی دست راج پر ڈالی اور اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا۔ "اب تک دو گارڈز وہاں پہنچ چکے ہوں گے۔ صبح نو بجے دوسری ٹولی آ جائے گی۔ وہاں چوبیس گھنٹے مسلح اور چاق و چوبند گارڈز موجود رہیں گے جو پاس کے بغیر کسی کو مکان میں گھسنے کی اجازت نہیں دیں گے۔"

"پاس؟" جہانگیر نے حیرت سے میری طرف دیکھتے ہوئے سوال کیا۔

ازل خان نے کریڈٹ کارڈ سے ملتا جلتا پلاسٹک کا ایک چھپا ہوا ٹکڑا اپنی جیب سے نکال کر جہانگیر کو تھما دیا "اب اس کارڈ کے بغیر تم بھی اپنے گھر میں نہیں پھٹک سکو گے۔"

سلطان شاہ نے ہم لوگوں کی کارگزاری کی تفصیلات جاننے کے لئے اصرار شروع کر دیا۔ اس موقع پر آزل خان نے دربا سے چائے بنانے کی فرمائش کر ڈالی۔ وہ ابتدا سے آخر تک پوری مہم میں شریک رہی تھی اس لئے ازل خان کی کہانی میں اس کے لئے کوئی نئی بات نہ ہوتی۔ وہ خاموشی سے کچن کی طرف چلی گئی۔

ازل خان نے آرام سے صوفے پر دراز ہو کر اس شام کی کہانی شروع کر دی۔ سلطان شاہ اور جہانگیر کے ساتھ غزالہ بھی پورے انہماک سے اس کی کہانی سننے میں مصروف تھی۔

میں نے دربا بیٹھے بیٹھے ہی سگریٹ سلگائی پھر خاموشی سے اٹھ کر کچن کی طرف چل دیا۔

ہلدیہ کی خودکشی کے بعد رستم خان نے کچن کو اس طرح صاف کیا تھا کہ وہاں ہونے والے حادثے کا نام و نشان تک باقی نہیں رہا تھا لیکن کچن میں قدم رکھتے ہی میرے نتھنوں میں ایک مخصوص سی بو آئی اور میں چونک کر دروازے پر ہی رک گیا۔ دربا میری طرف پشت کئے چولہے پر مصروف تھی۔

اپنے کام سے فارغ ہو کر وہ گھومی تو مجھے دروازے پر کھڑا دیکھ کر آنکھیں جھپکاتے ہوئے بولی "کسی چور کی طرح خاموشی سے وہاں کیوں کھڑے ہو؟ کیا اندر آ کر مجھ سے بات کرتے ہوئے شرم آ رہی ہے؟"

"شرم نہیں، الکحل کی سی بو آ رہی ہے۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے کہا۔

وہ کھلکھلا کر ہنس پڑی اور بولی "معلوم ہوتا ہے کہ اسی بو سے بے چین ہو کر ادھر آئے ہو۔"

"تم کچن میں چائے بنانے آئی ہو یا چھپ کر اپنا شوق پورا کر رہی ہو؟" میں نے تیزی سے پوچھا۔

"شش!" وہ ہونٹوں پر انگلی رکھ کر مجھے خاموش رہنے کا اشارہ کرتے ہوئے بولی "آہستہ بولو۔ یہ ازل خان عجیب اور تند خو آدمی ہے۔ اس کی موجودگی میں مجھے اپنی آزادیاں سلب ہوتی ہوئی محسوس ہوتی ہیں۔ اس نے چائے بنانے کی خواہش ظاہر کر کے مجھے خود ہی حلق تر کرنے کا موقع دیا ہے۔"

اس نے دیوار کے ساتھ ساتھ بنی ہوئی ماربل کی کچن ٹیبل کے نیچے بنی ہوئی الماریوں میں سے ایک کا پٹ کھولا اور مجھے شیواز

نکل نہ نصف سے زیادہ بھری ہوئی بوتل نظر آ گئی۔ اس جھلملاتی ہوئی بوتل کے برابر میں ویرا کا اسکاچ کا گلاس رکھا ہوا تھا جس میں برف کے کچھ ڈلے تیر رہے تھے۔ ویرا نے گلاس نکال کر اس تلخ سیال کا ایک گھونٹ اپنے معدے میں اتارا اور منہ بناتے ہوئے گلاس دوبارہ اندر رکھ کر پٹ بند کر دیا۔

"موڈ ہو تو تم بھی فریج میں سے ایک گلاس میں برف ڈال لو۔" اس نے سرگوشیانہ لہجے میں مجھے اکسایا۔ "اس وقت تمہارے اعصاب بھی الکحل کی ضرورت محسوس کر رہے ہوں گے۔ یہ بوتل میں ابھی ایک خواب گاہ میں سے لائی ہوں۔"

"اور اگر کوئی ادھر آ نکلا؟" میں نے رغبت کے باوجود خشک لہجے میں کہا۔

"تو کیا؟" وہ آنکھیں نکال کے تڑی بہ تڑی بولی "کیا ہم کسی کی چوری کر رہے ہیں۔ سب کو معلوم ہے کہ ہم پیتے ہیں اور خاصی پیتے ہیں۔ ذرا میں دو گلاس پورے کر لوں پھر اول خان کی پروا بھی نہیں کروں گی۔"

"چلو میرے لئے بھی گلاس میں برف ڈال دو۔" میں نے فیصلہ کر کہا "اول خان کی کہانی اتنی دلچسپ ہو گئی کہ اس کے ختم ہونے تک کسی کو کچن کی خبر خبر لینے کا دھیان نہیں آئے گا۔ میرے گلاس میں اسکاچ ذرا زیادہ ڈالنا۔"

ویرا نے کسی بحث کے بغیر میرے لئے بھی ایک گلاس تیار کر دیا۔ میں نے تلخ سیال کا ایک لمبا گھونٹ لینے کے بعد اپنا گلاس اسی کچن کیبنٹ میں رکھ دیا جہاں ویرا کا گلاس پہلے سے موجود تھا۔

"تمہارا کیا خیال ہے کہ جم کلارک اور اس کے ساتھیوں کا نفت باتیں ہونے کے بعد کیا ہو گا۔" میں نے پوچھا۔

"قونصل خانے والے اور ہم سجا میں گے۔ دیکھنا یہ ہو گا کہ یہاں والے ان کو کیسے خاموش کراتے ہیں۔"

"وہ لوگ مقامی حکام کے ساتھ مل کر کوئی کارروائی کرتے اور اس میں جانی نقصان اٹھاتا ہے تو صورتِ حال بگڑ سکتی تھی۔ لیکن وہ بالا ہی بالا مہم جوئی کر گزرنے کے چکر میں مارے گئے ہیں۔ انہیں منہ توڑ جواب دیا جا سکتا ہے کہ مخدوش حالات میں انہوں نے کسی تحفظ کے بغیر باہر نکلنے کا خطرہ مول لیا اور اپنی حماقت کا نتیجہ بھگت لیا۔ اس واقعے کی پوری ذمے داری ان ہی پر عائد ہو گی۔ معمول کی تحقیقات دھیرے دھیرے چلتی رہیں گی۔"

"مقامی حکام یہ کہانی بنا سکتے ہیں لیکن قونصل خانے میں بیٹھے ہوئے لوگ حقائق کا اندازہ لگا لیں گے۔ ہم کچن کا شکار ان کے لئے ایک کھلا اشتہار ہو گا۔ اس واقعے میں میرا اور تمہارا نام ضرور آئے گا۔"

"آیا کرے" میں نے کیبنٹ کھول کر اپنے گلاس سے تند سیال کا دوسرا گھونٹ لینے کے بعد کہا "وہ سب کچھ سمجھنے کے باوجود حقائق کی تشہیر نہیں کر سکیں گے۔ تشہیر سے ان کا موقف کمزور ہوتا چلا جائے گا۔ عام سمجھ بوجھ والا ایک مقامی پولیس افسر بھی یہ ضرور پوچھے گا کہ مقتولین خطرناک ملزموں کے پیچھے گئے تھے تو انہوں نے حفاظتی اقدامات سے مجرمانہ غفلت برتنے کا ارتکاب کیوں کیا؟ ان کا یہ فعل بے احتیاطی اور اپنی صلاحیتوں پر گھمنڈ کے زمرے میں شمار کیا جائے گا۔"

"میں کچھ اور ہی سوچ رہی ہوں۔" اس نے اپنا پہلا گلاس خالی کر کے اپنے لئے دوسرا گلاس بناتے ہوئے کہا "اگر رحیم میں سے کسی کو آخری ڈریک نارمن کے گھر کا فون نمبر یاد ہو تو اس کی قیاس آرائی کی نوبت آنے سے پہلے ہی میں اسے فون پر بتا دوں کہ اس کے امریکا سے آئے ہوئے مہمان کس انجام سے دوچار ہوئے ہیں۔"

میں اس کا خیال سن کر پھڑک اٹھا "ان ورتھوں کو ان کے کھاری میں زخمی کیا جانا چاہئے۔ شاید نارمن کا فون نمبر غزالہ کو یاد ہو گا۔ نمبروں کے معاملے میں اس کی یادداشت بہت اچھی ہے۔ نمبر اسے یاد نہ ہو تب بھی ٹیلی فون ڈائریکٹری سے کام چل جائے گا۔ اس فیصلے پر فوری عمل ہونا چاہئے۔"

"فوری نہیں، دوسرا گلاس خالی ہونے کے بعد۔" وہ مسکراتے ہوئے بولی "پہلے میں ان چاروں کو ٹھکانے لگا دوں۔ ایسا نہ ہو کہ اول خان جانے کی طلب سے مجبور ہو کر یہاں پہنچ جائے۔"

وہ ایک ہی بے میں جانے کے لوازم نکالنے میں مصروف ہو گئی۔ میں نے اسکاچ والے کیبنٹ کے قریب تیز گرد و گھونٹوں میں اپنا گلاس خالی کر کے دوسرا گلاس بنا لیا تاکہ آخر تک ویرا کا ساتھ دے سکوں۔

ویرا چائے لے کر چلی گئی تو مجھے خیال آیا کہ ہی قتل اسے کے دونوں آدمیوں کا جہنم واصل ہونا ہر اعتبار سے بہتر رہا تھا۔ جم کلارک والے قصے میں تین مقامی غدار ان کی مدد کر رہے تھے اور وہ تینوں ہی مقابلے میں موت کے گھاٹ اتار دیئے گئے تھے۔ ان تمام واقعات کے چشم دید گواہ صرف وہی دو ایجنٹ تھے۔ ان ہی کے بیان پر ایس ٹی ایف کے سابقہ اسٹیشن فورد کا جائزہ لیا گیا تھا۔ ان کی موت کے بعد جم کلارک کو اس پنگا پر خبر تباہ اور ویران عمارت میں لے جانے کا معاملہ بھی آسانی سے مشکوک بنایا جا سکتا تھا۔ یہ اتفاق بلکہ قدرت کا انوکھا انتقام تھا کہ اس گھناؤنے ڈرامے کے سارے ہی سرگرم کردار صفحۂ ہستی سے مٹ گئے تھے۔ مقصد کا والے جن چار منافقوں کو کھل کر سامنے آنے کا موقع نہیں مل سکا تھا وہ ذیادہ تر ہتھیاروں کے جبر میں پھنس کر مقامی پولیس کی تحویل میں آ چکے تھے۔ تشدد کے ذریعے ان کی زبانیں کھلوا کر بڑا اہم معلومات حاصل کی جائیں ان کے سہارے مقامی انتظامیہ قونصل خانے والوں پر بدترین ہوائیاں اڑا سکتی تھی۔

ویرا جلد ہی لوٹ آئی اور اپنی بے ساختہ ہنسی کو دباتے ہوئے بولی "اول خان بہت مزے دار ہے۔ کافی فاصلہ ہونے کے باوجود وہ

چونک کر یوں گہرے گہرے سانس لے رہا تھا جیسے فضا میں کچھ سونگھنے کی کوشش کر رہا ہو۔ اس وقت اس کی متلاشی نظریں میرے ہی چہرے پر مرکوز تھیں۔ غنیمت یہ ہے کہ اس نے کوئی تبصرہ نہیں کیا۔"

"وہ سمجھ دار آدمی ہے۔ نازک مواقع پر اپنی زبان بندی دکھاتا ہے۔"

ویرا نے اپنا گلاس اتنی تیزی سے خالی کیا کہ اس کی آنکھیں فوراً ہی گیلی نظر آنے لگیں۔ گلاس دھونے کے بعد اس نے اسکاچ کی بوتل اسی خانے میں بالکل پیچھے سرکا دی۔

"بوتل یہاں سے ہٹا دو۔ مسالا وغیرہ نکالتے ہوئے غزالہ نے بوتل دیکھ لی تو کیا سوچے گی؟" میں نے کہا۔

"یہ کیوں سوچے گی؟ جہانگیر کے بارے میں سوچے گی۔" وہ شرارت آمیز لہجے میں بولی "جب لوگ ایک جگہ جمع ہوں تو کھل کر پینے پلانے میں کوئی حرج نہیں لیکن خواب گاہ میں صرف غزالہ کے سامنے یہ نوشی اچھی نہیں لگے گی۔ کچن میں آتے جاتے ایک آدھ گھونٹ لے کر میں خاموشی سے اپنا کوٹا پورا کر لوں گی۔"

"اور میں کیا کروں گا؟" میں نے اسے گھور کر تیز لہجے میں پوچھا۔

"مردانہ خواب گاہ میں اسکاچ، واڈکا، جن اور بیئر کی بوتلیں بھری ہوئی ہیں۔ وہاں جہانگیر تمہارا ساتھ دے گا۔ چاہو تو تم میری بوتل بھی استعمال کر سکتے ہو۔ اس کی جگہ تم نے دیکھ ہی لی ہے۔"

وہ میری طرف ہاتھ لہرا کر کچن سے نکل گئی۔ میں اپنا گلاس خالی کر کے عقبی راستے سے نکلا اور راہداری میں کھلنے والے پچھلے ہی دروازے سے اندر داخل ہو گیا۔ وہ ڈبل بیڈ پر مشتمل ایک آراستہ اور کشادہ خواب گاہ تھی جہاں جہانگیر، ویرا اور غزالہ کے کپڑے لٹکے ہوئے تھے۔ شاید غزالہ نے ہماری غیر حاضری میں وہ سب کیا تھا۔

زنانی خواب گاہ سے ملحق کمرے میں موجود اشیا سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ کمرا میرے اور سلطان شاہ کے لئے تھا۔ میں نے خاصی بے تابی سے پورے کمرے کا جائزہ لے ڈالا لیکن جنت مغرب کا سراغ لگانے میں ناکام رہا۔

تیسری خواب گاہ پہلے دو کمروں سے بھی بڑی اور مجسم شاہانہ انداز میں آراستہ تھی۔ وہاں ڈریسنگ ٹیبل پر بکھری ہوئی میک اپ کی اشیا وغیرہ سے بہ آسانی اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ جہانگیر نے نادیہ کو اسی کمرے میں رکھا ہوا تھا۔ اس کمرے میں متعدد زنانہ ملبوسات کے ساتھ بہت سے مردانہ جوڑے بھی موجود تھے جو یقیناً جہانگیر سے متعلق دکھتے تھے۔ اس کمرے میں درمیانے سائز کا ریفریجریٹر بھی موجود تھا جس کے دو خانوں میں ولایتی بیئر کے بہت سے ڈبے اور بوتلیں بھری ہوئی تھیں۔ اس کے قریب ہی ایک دیوار گیر کیبنٹ میں بھانت بھانت اور رنگ رنگ کی شرابوں کی کئی بوتلیں موجود تھیں۔

اس ریسٹ ہاؤس کی اقامتی اور دیگر سہولتوں کا جائزہ مکمل کرنے کے بعد میں لابی میں کھلنے والے دروازے سے باہر نکلا تو ڈرائنگ روم سے سب کے ملے جلے قہقہوں کی آواز آ رہی تھی۔ میں ڈرائنگ روم میں داخل ہوا تو قہقہے یک بیک تیز ہو گئے۔ ویرا کی آواز سب سے بلند تھی۔ وہ ہنس ہنس کر دوہری ہوئی جا رہی تھی۔ وہ نشے میں کبھی بھی نہیں ہوتی تھی لیکن اس کی کیفیت سے ظاہر ہو رہا تھا کہ معدے میں اترتی ہوئی الکحل اس پر اپنا تھوڑا بہت رنگ دکھا رہی تھی۔

"کیا لطیفے چل رہے ہیں جو سب ہنس رہے ہیں؟" میں نے ان کے ساتھ شامل ہو کر تجسس آمیز مسکراہٹ کے ساتھ پوچھا۔

"تمہاری تلاش تھی۔" افضل خان نے ہنسی کے درمیان میں کہا "ویرا نے خیال ظاہر کیا کہ تم باتھ روم میں بیٹھے بیٹھے تھکان سے اونگھ گئے ہو گے۔ بس اسی پر ہنسی کا سلسلہ چل پڑا۔ اب ویرا اپنے اسی خیال میں تر و تازگی پیدا کر رہی ہے۔ یہ اس وقت خاصے خوشگوار اور ہلکے پھلکے موڈ میں معلوم ہوتی ہے۔"

"اسے صحیح خوراک ملتی رہے تو ایسے ہی موڈ میں رہتی ہے۔" میں نے ذو معنی فقرہ کسا۔

"مجھے بھی شبہ ہو رہا ہے کہ اس نے کہیں نہ کہیں منہ مارا ہے۔" سلطان شاہ نے میری تائید کی۔

اس سے پہلے کہ وہ نوک جھونک کوئی سنجیدہ رخ اختیار کرتی ویرا خود ہی سنجیدہ ہو گئی اور مجھ سے مخاطب ہو کر بولی "سب سامنے کی باتیں ہیں۔ افضل خان کو خود بھی اندازہ ہو گا کہ تازہ ترین واقعات سے کیا کیا فائدے اٹھائے جا سکتے ہیں لیکن بہتر ہو گا کہ تم بھی اپنے نکتہ وار خیالات بیان کر ڈالو۔ مجھے ان میں وزن نظر آتا ہے۔"

افضل خان کی مستفسرانہ نظریں میرے چہرے پر مرکوز ہو گئیں اور میں نے بی ایل اے والوں کی موت کے حوالے سے ان سود مند پہلوؤں کو اجاگر کرنا شروع کر دیا جن پر ویرا سے پہلے ہی بات ہو چکی تھی۔

افضل خان اس پورے آپریشن میں اس بری طرح الجھا رہا تھا کہ اسے شاید گزرے ہوئے واقعات کی افادیت پر یکسوئی سے غور کرنے کا موقع ہی نہیں مل سکا تھا۔ مخبر کار سمیت پکڑے جانے والے مسلح مقامیوں کا ذکر آتے ہی افضل خان کے چہرے پر خوشی کی علامات نظر آنے لگیں۔ وہ خاموشی سے میری باتیں سنتا رہا لیکن اس کی بے چین نگاہوں کی چمک لمحہ بہ لمحہ گہری ہوتی جا رہی تھی جو ان پہلوؤں میں اس کی دلچسپی کی غماز تھی۔

"تم نے مجھے نئے راستے سجھائے ہیں۔" میرے خاموش ہونے پر وہ اپنی بے پناہ خوشی کا اظہار کئے بغیر نہ رہ سکا "اب دیکھنا کہ قونصل خانے کے عملے کی کیا درگت بنتی ہے۔ یہاں والے واقعات کے بجائے جارحانہ پوزیشن میں آ جائیں گے۔ فسادے ساتھ مل کر

کام کرتے ہوئے مجھے یہ اطمینان رہتا ہے کہ تمہارا ذہن ہر وقت کام کر رہا ہے اور مجھے بہت زیادہ سوچ بچار کی زحمت نہیں کرنی پڑتی۔ میں ذرا غلطی کرتا ہوں تم ٹوک دیتی ہو۔ میری خوش قسمتی یہ رہی ہے کہ بیشتر مواقع پر کھوپڑی کے کام بھی ہاتھ پیروں کی اضافی محنت سے سیدھے ہو جاتے ہیں۔"

"ذینی کا دماغ تیز ضرور ہے لیکن اس کی کارکردگی میں میرا بھی دخل ہے۔" ویرا بولی۔

"کیا تم اس کے سر میں تیل کی مالش کرتی ہو؟" سلطان شاہ نے ہنس کر پوچھا۔

"تم چپ رہو۔" ویرا نے منہ بنا کے اسے ڈانٹ دیا۔ پھر دوسروں سے مخاطب ہو کر بولی "ازلی بیل جہاں رک جاتا ہے وہاں سے ایک قدم بھی آگے بڑھنے پر آمادہ نہیں ہوتا۔ آگے بڑھانے کے لئے اس کی دُم کو مروڑنا پڑتا ہے اور بعد میں کافی دور تک چلتا چلا جاتا ہے۔ میں اسی طرح ذینی کو گمبھیر رکھتی ہوں۔"

جہانگیر اور اذل خان کے ہونٹوں پر مسکراہٹ پھیل گئی مگر سلطان شاہ اپنی ناگواری ظاہر کیے بغیر نہ رہ سکا۔ اس نے ویرا سے کہا "میں تمہارے اس دعوے کو اس وقت سچ مانوں گا جب تم میرے ایک سوال کا صحیح جواب دے دو گی۔"

"تم سوال ہی کر سکتے ہو۔ چلو اپنے دل کا یہ ارمان بھی نکال لو۔" ویرا نے مضحکانہ لہجے میں کہا۔

"ارمان نہیں، یہ تمہاری جیسی عقل کا امتحان ہے۔" سلطان شاہ کا لہجہ تیکھا ہو گیا "بیل کا منہ اگر مشرق کی طرف ہو تو اس کی دُم کس سمت ہو گی؟" وہ چیلنج کرنے والی نگاہوں سے ویرا کی طرف دیکھ رہا تھا۔

"مجھے معلوم تھا کہ تم کوئی احمقانہ سوال کرو گے۔ بیل کی دُم مغرب کے سوا اور کدھر ہو سکتی ہے۔" جواب دے کر ویرا ایک دم چونک کر بولی "اوہ! کہیں تم مشرق اور مغرب کا استعارہ یورپ اور ایشیا کے لئے تو استعمال نہیں کر رہے؟"

"میں تمہیں اتنا قابل نہیں سمجھتا کہ تم سے استعاروں میں بات کی جائے۔ تم تو سیدھی بات بھی مشکل سے سمجھتی ہو۔ کان کھول کر سن لو کہ بیل کا منہ کسی بھی طرف ہو، اس کی دُم ہمیشہ زمین کی طرف رہتی ہے۔"

سلطان شاہ کی وضاحت پر سب نے ایک تعریفی قہقہہ لگایا مگر ویرا خفت مٹانے جھلاہٹ سے بولی "اپنی ان احمقانہ باتوں سے آخر تم کیا ثابت کرنا چاہ رہے ہو؟"

"سیدھی سی بات ہے۔ جو عورت بیل کی صحیح جیومیٹری تک سے واقف نہیں ہو، وہ بیل کو کیسے چلا سکتی ہے؟"

"شاباش! تم بالکل ٹھیک کہہ رہے ہو۔" جہانگیر نے سلطان شاہ کی حوصلہ افزائی کی "پتا نہیں ویرا آج تک کس چیز کو بیل کی دُم سمجھ کر مروڑتی رہی ہے۔ میں اس کے دعوے کے خلاف ہوں۔"

"ٹھیک ہے۔" میں نے ہاتھ اٹھا کر گفتگو میں مداخلت کرتے ہوئے کہا "ویرا بیل کی دُم کے صحیح جغرافیے سے واقف نہیں لیکن یہ حقیقت ہے کہ میرے ذہن میں سارے نکات ویرا سے گفتگو کے دوران ہی آئے تھے۔"

"مجھے معلوم ہے۔ تم ہمیشہ اسی کی حمایت کرتے ہو۔" سلطان شاہ بگڑ کے بولا۔

"اس وقت تمہیں بھی اس کی حمایت کرنی چاہیے۔" میں نے کہا "بے چاری تازہ تازہ یتیم ہوئی ہے۔"

بات ایک مرتبہ پھر ہنسی مذاق میں ٹل گئی اور گفتگو دوبارہ سنجیدہ ہو گئی کیونکہ ویرا بلیک سے سرور میں تھی۔ وہ کسی بدمزگی میں الجھ کر اپنا لطف غارت نہیں کرنا چاہتی تھی۔

جب میں نے ویرا کی جانب سے ہنری ڈریک نارمن کو فون کرنے کی تجویز پیش کی تو اذل خان الجھن میں پڑ گیا "بھلا اس فون کال کا کوئی فائدہ نظر نہیں آتا۔ یہ نقصان ضرور ہو گا کہ وہ اپنے آدمیوں کے بارے میں صبح تک بے خبر رہنے کے بجائے ابھی باخبر ہو جائیں گے اور مقامی حکام کی رات کالی کرا دیں گے۔"

"یہ ایک نفسیاتی حربہ ہو گا۔" ویرا اسے قائل کرنے کی کوشش کرتے ہوئے بولی "تم ان لوگوں کو مجھ سے زیادہ نہیں جانتے۔ میری دھمکی سے خوف زدہ ہو کر وہ اپنے دفاتر اور گھروں تک محدود ہو کر رہ جائیں گے۔ ایک بار ان کے دل میں اپنی سلامتی کا ڈر بیٹھ گیا تو وہ کئی ہفتوں تک اپنے معمولات کو اعتدال پر نہیں لا سکیں گے۔ ویسے بھی میں نے اس سے دوبارہ فون پر بات کرنے کا وعدہ کیا تھا۔ یہ گفتگو سی آئی اے والوں کی موت کے حوالے سے ہو تو خاصی اثر انگیز رہے گی۔ ہمیں یہ بھی پتا چل جائے گا کہ اب تک وہ کتنے پانی میں ہیں۔"

اذل خان نے بحث کو طول نہیں دیا۔ خاموشی سے ہتھیار ڈال دیے۔

خوش قسمتی سے نارمن کا فون نمبر واقعی یاد تھا۔ ویرا اسپیکر فون پر ہنری ڈریک نارمن کے گھر کا نمبر ملانے لگی۔

فون اٹھانے والا نارمن نہیں تھا لیکن اس کا لب و لہجہ خالص امریکن تھا۔ ویرا نے بالکل اسی انداز میں ہنری کے بارے میں دریافت کیا تو اسے بتایا گیا کہ اس وقت وہ گھر پر موجود نہیں تھا۔

"وہ کہاں مل سکے گا۔ مجھے اس سے بہت ضروری بات کرنی ہے۔" ویرا تیکھے انداز میں غرائی۔

اس کا مخاطب سہم گیا اور خوشامدانہ لہجے میں بولا "ہو سکتا ہے کہ ہنری اپنے دفتر میں ہو۔ تم مجھے اپنا پیغام اور فون نمبر دے دو۔ اگر بات اتنی ہی اہم ہے تو وہ خود تمہیں فون کرے گا۔"

"تم کون ہو؟" ویرا نے لمحہ بھر کے توقف کے بعد بے رخی سے سوال کیا۔

"میں قونصل خانے میں ملازم ہوں اور ہنری کے ساتھ ہی

رہتا ہوں۔" وہ ویرا کے پے در پے حملوں سے بوکھلایا ہوا معلوم ہو رہا تھا "اگر تم اپنا نمبر نہیں دینا چاہتیں تو اسے دفتر فون کرلو۔ ترتیج اسے وہاں کوئی غیر معمولی مصروفیت درپیش ہے ورنہ وہ چھ بجے کے قریب گھر لوٹ آتا ہے۔"

"اس کو بتاؤ کہ جم کلارک کی ماں اس سے بات کرنے کی خواہاں ہے۔ وہ چند منٹ کے اندر اندر گھر واپس نہ آیا تو اس موقع سے محروم رہ جائے گا۔" ویرا نے درشت لہجے میں کہا۔

"جم کلارک کی ماں؟" آپ گر فون سے آنے والی آواز بوکھلائی ہوئی تھی۔

"ہاں۔ اس سے یہی کہہ دو۔" ویرا نے جواب دے کر فون بند کردیا۔

"یہ کیا بات ہوئی؟ تم اس کے دفتر بھی فون کر سکتی تھیں۔" میں نے حیرت سے کہا۔

"اس کے دفتر میں ہزاروں الیکٹرانک شعبدے موجود ہوں گے جن کی مدد سے وہ میری اس کال کا سراغ لگا سکتا ہے۔ وہاں فون کرنا خطرناک ثابت ہوگا۔" ویرا اپنے تجربات کی بنا پر صحیح کہہ رہی تھی۔ وہ کافی عرصے تک اپنے جسم میں امریکیوں کا نصب کیا ہوا ایک ایسا چپ لئے پھرتی رہی تھی جس کے سگنل وصول کرتے ہی وہ ویرا کی کمین گاہ سے واقف ہو جاتے تھے اور ویرا کے فرشتوں کو بھی اس چپ کی موجودگی کا علم نہیں تھا۔

"وہ بم کلارک کی والدہ بننے میں کیا باریکی پوشیدہ ہے؟" سلطان شاہ نے طنز سے پوچھا۔

"سنسنی..... بے یقینی!" ویرا ہنس کر بولی "اصل نام بتا دیتی تو وہ ذہنی اذیت سے بچا رہتا۔ اب میرا فون وصول کرنے تک وہ یہی سوچتا رہے گا کہ جم کلارک کی ماں کے نام اسے پیغام چھوڑنے والی ویرا تھی یا کوئی اور عورت۔ اس پریشانی میں اس کے اعصاب بکھر کے رہ جائیں گے۔ میں ان چوہوں کو اچھی طرح جانتی ہوں۔"

"تم اپنے ہم وطنوں کے لئے اتنے تواتر سے چوہے کا لقب استعمال کر رہی ہو کہ مجھے ان کے انسانی وجود پر شبہ سا ہونے لگا ہے۔" غزالہ نے ہنس کر کہا "یہ لوگ کتنے ہی بزدل کیوں نہ ہوں اتنے گئے گزرے نہیں ہیں ورنہ پوری دنیا کو انگلی کا ناچ نہ نچا رہے ہوتے۔"

"چند منٹ بعد اپنے کانوں سے ہنری کی آواز سن لینا۔" یہ کہہ کر ویرا نے اپنی جگہ چھوڑ دی اور کمرے میں جا کر خالی برتن سمیٹنے میں مصروف ہوگئی۔ غزالہ نے اس کے ہاتھ سے برتن لینے کی کوشش کی لیکن اس نے بڑی اپنائیت سے غزالہ کو روک دیا۔

"تم طویل انتظار سے تھک گئی ہوگی۔ اپنے کمرے میں جاکر کپڑے بدل ڈالو کیونکہ کھانے کا انتظام تم ہی کو کرنا ہے۔ کچن کے چھوٹے موٹے کام میں نمٹا دوں گی۔" اس کا وہ مشورہ اتنا پرخلوص تھا کہ غزالہ نے وہیں اٹھ کر پہلی خواب گاہ کی طرف چل دی۔ ویرا کے ہونٹوں پر دبی دبی مسکراہٹ پھیل گئی۔

"بے چاری کام کاج میں بھی پوری طرح ہاتھ بٹانے کی کوشش کرتی ہے۔" ویرا کے کچن میں چلے جانے کے بعد اقبال خان نے توصیفی لہجے میں کہا "ورنہ اس قماش کی عورتیں گھرداری کا کہاں خیال رکھتی ہیں۔"

میں اقبال خان کی ناسمجھی پر دل ہی دل میں ہنس کر رہ گیا۔ اس بے چارے کو کیا معلوم تھا کہ ویرا نے ایک کچن کیبنٹ میں شیواز ریگل کی نصف بھری بوتل چھپائی ہوئی تھی اور وہ ہنری سے فون پر بات کرنے سے پہلے اسکاچ کے مزید چند گھونٹ لینے کے موقع کی تلاش میں تھی۔

"وہ اتنا اچھی ہیں تو برتن وغیرہ تو دو ڈالے۔" اقبال خان کے تبصرے پر سلطان شاہ کے دل میں ویرا سے ہمدردی کا جذبہ پوری قوت سے بیدار ہو گیا "میں کچن میں جاکر اس کی مدد کرتا ہوں۔"

میں نے دانستہ اس احمق کو روکنے کی کوشش نہیں کی۔ مجھے یقین تھا کہ وہ ویرا کی چوری خود پکڑ لے گا۔

"لاحول ولا قوة!" سلطان شاہ نے کچن کے دروازے پر پہنچتے ہی بلند آواز سے کہا اور فوراً ہی ڈرائنگ روم کی طرف واپس لوٹ آیا۔ اس کا چہرہ غصے سے سرخ ہو گیا تھا۔

"کیا بات ہے؟" جہانگیر نے اس کا ردعمل دیکھ کر مصنوعی حیرت سے پوچھا۔

"اسی سے پوچھو۔" سلطان شاہ نے برا سا منہ بنا کر کہا۔ اس کی لاحول سن کر ویرا اسی لئے کچن سے باہر نکل آئی تھی۔

"شرم نہیں آتی۔ گھر میں بھی میری جاسوسی میں لگے رہتے ہو۔" کسی کے کچھ پوچھنے سے پہلے ویرا سلطان شاہ پر برس پڑی "کچن میں تمہارا کیا کام تھا؟ وہاں کیا لینے گئے تھے تم؟"

ویرا اپنے تیکھے تیوروں کے ساتھ اس کے سر پر سوار تھی کہ بوکھلاہٹ کے عالم میں وہ صرف ہکلا کر رہ گیا۔ ویرا کے سوالات کا کوئی جواب نہیں دے سکا۔ جہانگیر سے نہ رہا گیا تو وہ بول پڑا۔

"اس پر اس قدر برہم کیوں ہو رہی ہو؟ وہ کچن ہی میں تو گیا تھا تمہارے باتھ روم میں تو نہیں گھسا تھا۔"

"یہ طریقے رہے تو کسی دن اتنی نوبت بھی آجائے گی۔" ویرا نادم ہونے کے بجائے جہانگیر پر چڑھ دوڑی "میں تمہاری شراب کی بوتل دیکھ رہی تھی کہ یہ دروازے سے ہی لاحول پڑھ کر لوٹ آیا۔ میں تمہاری بوتل یا دو چھو رہی ہوں۔"

"میری شراب کی بوتل؟ کچن میں؟" ویرا کی الزام تراشی پر جہانگیر بھونچکا رہ گیا۔

"ہاں ہاں تمہاری۔" ویرا نے اس پر آنکھیں نکالیں "صبح کہہ دو کہ وہ بوتل میں نے کچن کیبنٹ میں چھپائی ہے۔"

"میں نہیں اس گھر میں کیا ہو رہا ہے۔" جہانگیر بڑبڑانے لگا

ہنری کے گھر کا نمبر ملنے پر پہلی گھنٹی پر ہی ریسیور اٹھا لیا گیا۔ فون اٹھانے والا چند ثانیوں تک دوسری طرف کی آواز کا منتظر رہا لیکن ویرا دانستہ خاموش رہی۔ وہ ہنری کے ساتھ حقیقی معنوں میں اعصابی جنگ لڑ رہی تھی۔ اس کی طویل ہوتی ہوئی خاموشی نے ہنری کے صبر کا پیمانہ لبریز کر دیا اور وہ مضطربانہ انداز میں یکایک بولا "کون ہے؟ تم بولتے کیوں نہیں ہو؟"

"میں تمہاری والدہ بول رہی ہوں" ویرا نے زہریلی آواز میں کہا۔

"اوہ!" اسپیکر فون پر ہنری کے ایک گہرے سانس کی آواز ابھری پھر اس نے کہا "شاید جم کلارک کی ماں کے نام سے تم ہی نے پیغام چھوڑا تھا۔ میں یہ سوچ سوچ کر پریشان ہو رہا تھا کہ اتنی رعونت کے ساتھ مجھے فون کرنے والی کون ہو سکتی ہے۔ تم نے جم کلارک کے بارے میں میری التجاؤں کو ٹھکرا کر بہت بڑا ظلم کیا ہے۔ مصالحت کے مشن پر آنے والے کو موت کا انجام کوئی سنگ دل ہی دے سکتا ہے۔"

"مصالحت کے لیے نہیں' وہ مجھ سے ہتھیار ڈلوانے اور پھر مجھے یرغمال بنانے کے ارادے سے آیا تھا۔ نیت صاف ہوتی تو اس کے پیچھے پانچ آدمیوں کا دستہ اور جدید ترین ہتھیاروں کے انبار نہ ہوتے۔"

"معاملہ صرف تمہارا نہیں تھا۔ تمہارے ساتھ ڈینی بھی تھا۔ وہ ہم سب کا بدترین دشمن ہے۔ جم کلارک نے ساری تیاریاں اسی کے لیے کی تھیں۔ اس کے بارے میں تمہیں بدترین مغالطہ ہوا ہے۔"

"میں نے تم سے وعدہ کیا تھا کہ وہ صبح تم تک پہنچ جائے گا اور وہ پہنچ گیا۔ اپنے انجام کا وہ خود ذمے دار تھا۔"

"لیکن اسے جس عمارت میں لے جایا گیا تھا وہ ویران اور غیر آباد ثابت ہوئی۔ وہاں ہر چیز پر منوں گرد و غبار جما ہوا تھا۔ کسی کی سمجھ میں نہیں آ رہا کہ جم کلارک کے ساتھ کیا حادثہ پیش آیا۔۔۔"

ویرا نے سرد لہجے میں اس کی بات کاٹ دی "سی آئی اے کے ان ایجنٹوں سے پوچھو جو پہلا زخم کھاتے ہی میدان چھوڑ کر بھاگ نکلے تھے۔ وہ بہت سے واقعات کے چشم دید گواہ ہیں۔"

"ان کے بتائے ہوئے واقعات کو ہم کھنگال چکے ہیں۔ انہوں نے حلفیہ بیان دیا ہے کہ سارے مقابلے کا مرکز وہی عمارت تھی جو بعد میں ویران ملی۔ میرا خیال ہے کہ ڈینی کی وجہ سے تمہیں یہاں کے کچھ بااثر لوگوں کی پشت پناہی مل گئی ہے اور وہی اس ڈرامائی صورت حال کے موجد ہیں۔ اتنا بڑا فراڈ چھوٹے پیمانے پر نہیں ہو سکتا۔"

"وہ دونوں اُلو کے پٹھے کہیں مل سکیں تو ان کی تحلیل نفسی کراؤ۔ شاید ان کے معدے حلق تک بھرے ہوئے تھے جب ہی انہوں نے جاگتے میں ایسا ڈراؤنا خواب دیکھا ہے۔ اپنے بڑوں سے کہو کہ سی آئی اے میں گدھوں کی بھرتی بند کرائیں ورنہ دنیا کے چھوٹے چھوٹے ملکوں میں بھی رسوائی کے طوق ان کا مقدر بن جائیں گے" ویرا کا لہجہ بہت زیادہ تلخ ہو گیا "اس چکر میں پڑ کر اپنی عاقبت برباد نہ کرو کہ جم کلارک کے ساتھ کیا واقعات پیش آئے۔ بس اس کے عبرت ناک انجام کو ذہن میں رکھو۔ میرے پیچھے آنے والا ہر شخص اسی انجام سے دوچار ہو گا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم اب بھی مصالحت پر آمادہ نہیں ہو؟" ہنری کی آواز سے پریشانی مترشح تھی۔

ویرا نے ایک استہزائیہ قہقہہ لگایا "تم نے خود کہا تھا کہ جم کلارک کی زندہ واپسی ہی مفاہمت کی ضمانت بن سکتی ہے۔ اسے کفن کے تابوت میں بند کر کے میں نے اپنا فیصلہ دے دیا ہے۔ اگر تم اب بھی کسی سمجھوتے پر آمادہ ہو تو میں تمہاری مجبوریوں پر غور کر سکتی ہوں۔ یہ بتاؤ کہ میرے بغیر تمہارے کون سے کام بند ہیں؟"

"کسی کی وجہ سے کوئی کام بند نہیں ہوتا۔ یہ واشنگٹن کی خواہش ہے' وہ تمہیں دوبارہ اپنی صفوں میں دیکھنا چاہتے ہیں۔ تم اب بھی ضد چھوڑ دو تو وہ شاید جم کلارک کے قتل کو بھلانے پر آمادہ ہو جائیں۔"

"تم جاہلانہ انداز کر کے مجھے چپ چاپ دام میں لے جانے کی کوشش مت کرو۔ میں تمہیں بتا چکی ہوں کہ اب میں اپنی امریکی شہریت تک پر لعنت بھیج چکی ہوں۔ تم مجھے اپنی سرزمین پر لے جا کر اپنی مرضی کی سزا دینے کا خواب کبھی پورا نہیں کر سکو گے۔ ہمارے راستے ایک دوسرے سے جدا ہو چکے ہیں۔ تم میری گھات میں لگے رہو۔ میں تمہارے مذموم عزائم کو ناکام بنانے کی پوری پوری کوشش کرتی رہوں گی۔ یہ جنگ اسی طرح جاری رہے گی۔"

"اگر تمہارے خیالات میں کوئی تبدیلی رونما نہیں ہوئی ہے تو تم نے مجھے کیوں فون کیا ہے؟" ہنری کی آواز شکست خوردہ سی ہو گئی۔ "زخموں کو بار بار کرید کر تم اپنی راہوں میں کانٹے بو رہی ہو۔"

"میں جم کلارک کے ساتھ آنے ہوئے ایجنٹوں کے بارے میں جاننا چاہتی ہوں۔ وہ کہاں ہیں؟"

"وہ جہاں بھی ہیں' سکھ اور چین سے ہیں۔ تمہیں ان کے بارے میں فکرمند ہونے کی ضرورت نہیں۔"

"یہ اچھی بات ہے۔ میرا مشورہ ہے کہ جم کلارک کے ساتھ ان دونوں کے بھی صندل کے تابوت بنوالو۔ تینوں ایک ساتھ اور زندہ حالت میں آئے تھے۔ ان کی واپسی بھی ایک ساتھ اور یکساں حالت میں ہونی چاہیے۔ بعد میں شکوہ نہ کرنا کہ میں نے تمہیں خوشبودار تابوتوں کی تیاری کی مہلت نہیں دی تھی۔"

"تمہیں یہ بیہودہ سرائی بہت مہنگی پڑے گی۔ وہ دونوں تمہیں تحت الثریٰ سے بھی ڈھونڈ نکالیں گے۔"

"تحت الثریٰ کا راستہ ان کی قبر سے ہو کر گزرے گا۔ تباہی کی ابتدا کرو۔ وقت کم رہ گیا ہے۔"

"تم ایک کتیا بن کر رہ گئی ہو" ہنری رفتہ رفتہ کمزور پڑ کر بلاہٹ میں مبتلا ہوتا جا رہا تھا "ان کے بجائے اپنی فکر کرو۔ وہ جس کام کا ارادہ کر لیں اسے دنیا کی کوئی طاقت ناکام نہیں بنا سکتی۔ بازیل میں نہیں برس سے روپوش ڈراکو سلازار کو ان ہی دونوں نے تلاش کر کے امریکا پہنچایا تھا؟"

"یہاں انہوں نے یقیناً کار استعمال کی ہوگی۔ یہاں وہ جس سرخ کار میں گھوم رہے ہیں وہ زیادہ دیر تک ان کا ساتھ نہیں دے سکے گی۔ ہو سکتا ہے کہ صبح کا سورج کسی اور ہی کہانی کے ساتھ طلوع ہو۔"

"ارہ" فون پر ہنری کی غراہٹ ابھری "تو تم مجھے صرف یہ بتانا چاہ رہی ہو کہ تم ان کی نقل و حرکت سے باخبر ہو۔ کان کھول کر سن لو کہ تم انہیں دیکھ چکی ہو تو وہ بھی تمہارے بہت قریب پہنچ سکتے ہیں۔ تم فون پر اپنا وقت برباد کر رہی ہو۔ وہ دونوں کسی بھی لمحے تمہاری گردن میں آہنی شکنجہ ڈال دیں گے؟"

"یہ تمہاری خوش فہمی ہے۔ ان بے چاروں کی بدقسمتی یہ ہے کہ وہ اپنے چار مقامی ساتھیوں سے بچھڑ چکے ہیں۔ سفید کار لاپتا ہے۔ آہنی شکنجہ ان مقامیوں کے پاس ہے۔ ان کے بغیر کچھ بھی نہیں ہو سکے گا" وردا اس کے بھڑکتے ہوئے لب و لہجے سے لطف اندوز ہوتے ہوئے پُرسکون انداز میں بولی۔

"بند کرو۔ بکواس" ہنری کے اعصاب جواب دے گئے اور وہ فون پر چیخ پڑا "یہ بے سروپا باتیں کر کے تم مجھے خوف زدہ نہیں کر سکتیں۔ شاید اپنا انجام سامنے دیکھ کے تمہارے اوسان خطا ہو گئے ہیں۔ وہ تمہیں کسی چیونٹی کی طرح مسل ڈالیں گے اور تمہارا نشان تک نہیں مل سکے گا؟"

وردا ہنسی اور پھر سکون سے بولی "آخر تم کھل ہی گئے۔ تھوڑی دیر پہلے مجھے منافقت کی روا رکھا رہے تھے اور اب مجھے میرے انجام سے ڈرا رہے ہو۔ تم خود ہی بتاؤ کہ میں تمہاری کس بات پر یقین کروں؟"

"کسی بات پر یقین نہ کرو۔ حقیقت سامنے آئے گی تو خود اپنے آپ کو منوا لے گی؟"

"اور اگر میں تمہیں حقیقت بتا دوں تو کیا تم اس کو مان لو گے؟"

"تم ایک خارش زدہ کتیا کی طرح بھونکتی رہو۔ جھوٹ اور سچ کا انتخاب میں خود کر لوں گا" وہ غرایا۔

"سرخ کار تنکوں کے کا مقتل بن چکی ہے" وردا نے سرد آواز میں رک رک کر کہا "اسے لانے والا مقامی ڈرائیور بھی اسی حالت میں کیا ہے۔ دوسرا مخفی ایجنٹ بھی یہاں کے بھیڑیوں سے آزاد ہو کر دوزخ سے جہنم کی آگ تاپ رہا ہوگا۔ صبح تک خود کو ان منحوس لاشوں کی وصولی کے لیے تیار کر لینا۔ تمہاری آسانی اور شناخت کے لیے میں نے مخفی ایجنٹ کو اپنی ہیم گن کا نشانہ بنایا ہے۔ یہ خوش خبری کہ سے کو اگلی باری تمہاری ہوگی؟"

اسپیکر فون پر ہنری کی طرف سے فوراً ہی کوئی جواب نہیں آیا۔ بس اس کے چڑھتے ہوئے سانسوں کی آواز سنائی دیتی رہی۔ وردا ہم سب کی طرف دیکھ کر فاتحانہ شان سے مسکرائے جا رہی تھی۔

اس کے بارے میں وردا کی دھمکی کارگر رہی۔ وہ بولا تو اس کا لہجہ محتاط تھا "میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ تم کیا کہہ رہی ہو۔ مجھے تمہارے الفاظ کی صحت پر شبہ ہے۔ میں نہیں جانتا کہ ہیم گن کیا بلا ہے؟"

"ہیم گن واقعی ایک بلا ہے۔ اسے تم بے آواز اور بے خبر بارودی موت بھی کہہ سکتے ہو۔ تم نہیں تو تمہارے بڑوں میں سے کوئی نہ کوئی اس منفرد ہتھیار کے بارے میں ضرور جانتا ہوگا جو پینٹاگون کے ذمے داروں نے خاص طور پر مجھ کے لیے بنوایا تھا۔ مختصر اور سیدھی بات اتنی سی ہے کہ جم کلارک کے بعد اس کے ساتھی بھی اسی کے پیچھے روانہ ہو چکے ہیں۔ میرے پیچھے آنے والوں کو ابدی سکون کے اس سفر پر روانہ ہونا ہی پڑتا ہے۔ ان دونوں ایجنٹوں کے ساتھ ان کے ڈرائیور یا ترجمان کو بھی لمبے سفر پر بھیج دیا گیا ہے۔ ان کے بعد اب تمہاری باری ہے؟"

"تت۔۔۔ تمہاری باتیں مضحکہ خیز اور ناقابلِ یقین ہیں۔ میں انہیں نہیں مان سکتا۔۔۔"

وردا اس کی بات کاٹتے ہوئے بولی "صرف رات بھر۔ صبح تمہیں ان باتوں پر یقین آ جائے گا؟"

"لل۔۔۔ لیکن۔۔۔ مم۔۔۔ میرا کیا قصور ہے" اس کی ہکلاتی ہوئی آواز سے موت کی دہشت مترشح تھی "تم میرے پیچھے کیوں پڑ گئی ہو؟ مم۔۔۔ میری ذات سے تمہیں کیا نقصان پہنچا ہے؟"

"میں ہر وہ زبان گدی سے کھینچ لیتی ہوں جو میرے ساتھ بدکلامی کرتی ہے" وردا کی آواز سفاکانہ ہو گئی "تم نے گفتگو کے دوران مجھے جو کچھ کہا ہے وہ قابلِ معافی نہیں ہے۔ تمہاری الٹی گنتی شروع ہو چکی ہے۔ اب تم کسی بھی وقت موت کے گھاٹ اتار دیے جاؤ گے۔ میرا سایہ ہر لمحے تمہارا پیچھا کرے گا اور جہاں موقع ملا تمہارا خون چوس لے گا۔ یہ صرف دھمکی نہیں، میری طرف سے جاری کیا ہوا فرمانِ اجل ہے جس پر عمل ہو کر رہے گا؟"

ہنری نے فون پر ہکلانا شروع کیا اور وردا نے بٹن دبا کر فون بند کر دیا۔

"تمہارا اندازہ سو فیصد درست تھا" افضل خان نے فون بند ہوتے ہی تعریفی لہجے میں وردا سے کہا "تمہاری باتوں نے اسے خوف زدہ نہیں بلکہ دہشت زدہ کر دیا ہے۔ مجھے حیرت ہے کہ سازگار حالات میں بڑے بڑے دعوے کرنے والے سو سا مشکلات سے دوچار ہوتے ہی اتنے کمزور اور بودے ثابت ہوتے ہیں؟"

"امریکا میں قانون کی پاسداری کا تصور عام ہے۔ بڑے بڑے مجرم بھی قانون کے محافظوں سے کنی کتراتے ہیں۔ مگر مقدمات میں مجرموں کو عدالتیں کافی رعایت دیتی ہیں لیکن سرکاری اہلکاروں

سے محاذ آرائی مول لینے والے ہر طرم کو سخت عدالتی مقدمے کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ اسی وجہ سے بجیرے کمزور افراد بھی سرکاری اداروں میں کامیاب ثابت ہوتے ہیں" زریا" اخری اور اس کی قبیل کے دوسرے امریکیوں کے بارے میں اپنے تجربات کا نچوڑ بیان کرنے لگی اور بات جاری رکھتے ہوئے بولی "لیکن جب انہیں کوئی ایسا حریف ٹکراتا ہے جو قانون اور اس کے امریکن محافظوں کو خاطر میں ہی نہ لاتا ہو تو ان کے دل بیٹھنے لگتے ہیں اور وہ گھبرا کر پسپائی اختیار کر لیتے ہیں یا آبرو مندانہ روپوشی کی راہیں تلاش کرنے لگتے ہیں۔"

"آبرو مندانہ روپوشی!" سلطان شاہ نے ہلکے سے قہقہے کے ساتھ کہا "بعض اوقات تم بہت عجیب اصطلاحات استعمال کر جاتی ہو۔ روپوشی تو سراسر پسپائی کا نتیجہ ہوتی ہے۔ اس میں آبرو مندی کی راہ کیسے نکل آتی ہے؟"

"بڑی معمولی سی بات ہے" زریا مسکراہٹ سجا کر بولی "ایک دفتر سے دوسرے دفتر یا ایک محکمے سے دوسرے محکمے میں تبادلہ بھی فرار کا ایک راستہ ہوتا ہے۔ ہنری امریکن ڈپلومیٹک کور کا افسر ہے۔ اس کے لیے فرار کی بہترین صورت یہ ہوگی کہ وہ پوری کوشش کر کے پاکستان سے اپنا تبادلہ کرا لے... مجھے پورا یقین ہے کہ اب وہ ہماری راہ میں حائل نہیں ہوگا۔"

"یہ تمہارے قیاسات ہیں" ازل خان نے اچانک ہی اپنی جگہ چھوڑتے ہوئے کہا "دیکھنا یہ ہے کہ تمہاری آخری فون کال فوری طور پر کیا گل کھلاتی ہے... مجھے فوری طور پر اپنے وسائل کو متحرک کرنا ہوگا تاکہ مجھے تازہ ترین خبریں ملتی رہیں۔"

"میں تمہیں یقین دلاتی ہوں کہ تازہ خبریں دلچسپ ثابت ہوں گی" زریا نے مسکرا کے کہا۔

اس وقت تک ازل خان کی تقلید میں ہم سب ہی کھڑے ہو چکے تھے۔

"صرف دلچسپ ہی نہیں، آگے پیش آنے والے واقعات خطرناک رخ بھی اختیار کر سکتے ہیں" ازل خان نے نکاس کے راستے کی طرف پیش قدمی کرتے ہوئے پُر خیال لہجے میں کہا۔

"یوں محسوس ہونے لگا ہے جیسے ہر وقت خطرات ہمارے منتظر رہتے ہوں یا پھر ہم ان کی تلاش میں رہتے ہوں" غزالہ نے ہنس کر خوشگوار لہجے میں کہا "افغانستان سے کوئی دن کسی ہنگامہ خیزی کے بغیر گزرے تو بہت عجیب محسوس ہوتا ہے۔ جس میں خالی پن کا احساس سب سے نمایاں ہوتا ہے۔"

"کافرستان میں ہم کئی دنوں تک ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے رہے تھے" زریا نے اسے یاد دلایا۔

"کافرستان کی بات نہ کرو۔ وہ پورا عرصہ ہماری قید کا ایک طرح تسلسل تھا۔ وہاں بے عملی بلکہ قید کے لمحات میں بھی تنہا ہم سب کو اپنے مستقبل کے ڈراؤنے خواب نظر آتے رہتے تھے؟" غزالہ بولی۔

زینے طے کرتے ہوئے ازل خان کو اچانک اپنے ان دونوں آدمیوں کا دھیان آ گیا جو حفاظت کے لیے جہانگیر کی فیکٹری بھیجے گئے تھے۔ فیکٹری پہنچنے پر اسے ان میں سے کوئی بھی نظر نہیں آیا تھا۔

"انہیں چھت پر ہونا چاہیے" جہانگیر نے ازل خان کے استفسار پر کہا "اوپر ساری ضروریات سے لیس ایک کمرا موجود ہے وہ جب چاہیں وہاں آرام کر سکتے ہیں۔ چھت سے وہ دور دور تک نگاہ رکھ سکیں گے؟"

اسی اثنا میں ہم سب نیچے پہنچ گئے۔ وہاں ازل خان کا ایک مسلح آدمی اس کا منتظر تھا۔

ازل خان کو دیکھتے ہی اس نے فوجی انداز میں اسے سیلوٹ کیا۔

"تمہاری گاڑی کہاں ہے؟" ازل خان نے متجسس نظروں سے گرد و پیش کا جائزہ لیتے ہوئے پوچھا۔

"فیکٹری کی عمارت کے پیچھے گیراج میں بند کی ہے تاکہ کسی آنے جانے والے کی نظروں میں نہ آسکے" اس نے کہا۔

"اور تمہارا نمبر دو؟" ازل خان نے غور سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے پوچھا۔

"وہ چھت پر ڈیوٹی دے رہا ہے" اس نے مستعدی سے جواب دیا "ہمیں آبزرویشن کے لیے بہترین جگہ ملی ہے۔ ہم نے ترائی پوڈ پر دوربین بھی نصب کر لی ہے۔ ایمرجنسی کی صورت میں ہم نیچے والوں سے انٹرکام پر رابطہ کر سکیں گے۔ میرا خیال ہے کہ ہماری نظروں میں آئے بغیر کوئی فیکٹری کے قریب نہیں آسکے گا۔"

"گڈ!" ازل خان نے آگے بڑھ کر اس کے شانے پر تھپکی دی "اب میں ادھر سے بے فکر رہوں گا۔"

ازل خان نے اپنی گاڑی میں سوار ہو کر انجن اسٹارٹ کیا اور واپس روانہ ہو گیا۔

"تم دونوں کی واپسی کی فکر میں میں سب کچھ بھولا ہوا تھا لیکن اب اچانک ہی بھوک کا احساس ستانے لگا ہے" جہانگیر اپنے پیٹ پر ہاتھ پھیرتے ہوئے بڑبڑایا "ہم نے ازل خان سے بھی کھانے کے لیے نہیں پوچھا اور وہ بے چارہ ویسے ہی ایک پیالی چائے پی کر رخصت ہو گیا؟"

"تو کیا گھر میں کھانے پینے کا کوئی بندوبست نہیں ہے؟" زریا نے حیرت سے غزالہ سے پوچھا۔

غزالہ نے مسکرا کر اپنے سر کی نفی میں جنبش دی اور کہا "مجھے کے نام پر پانی کے سوا اور کسی چیز سے واقف نہیں ہوں۔ ہو سکتا ہے کہ جہانگیر کے پاس شیواز ریگل کی وہ پراسرار بوتل باقی ہو جو خود بخود خواب گاہ سے کچن میں پہنچ گئی تھی۔ جہانگیر چاہے تو تمہیں اس میں شریک کر سکتا ہے؟"

"تمہارا سارا زور مجھ پر ہے جب کہ میں نے کھانے کے بارے میں بھی پوچھا تھا" زریا اسے گھورتے ہوئے بولی۔

"بے فکر رہو۔ کوئی نہ کوئی بندوبست ہو ہی جائے گا" غزالہ

بے پروائی سے جواب دیا۔
"شاید اس کا بندوبست ہے۔ گالوں کی رعونت کی یاد تازہ ہو جائے
گی۔" سلطان شاہ نے لقمہ دیا۔ "ہم یونہی تمہارے بارے میں فکرمند
ہوتے تو اب تک کہانی کر کا رونا کھیل رہے ہوتے۔"
"تم پر بھی زینی کا رنگ چڑھنے لگا ہے" دریا قدرے برہمی سے
زالہ کی طرف متوجہ ہو کر بولی "بات کو گھما پھرا کر اپنے مخاطب کو
شرمندہ کرنے کا فن تم بھی سیکھتی جا رہی ہو۔ یہی رفتار رہی تو بہت
جلد ہم سب کے کان کترنے لگو گی۔"
"زینی کا نہیں تو تمہارا رنگ چڑھنا چاہیے؟" سلطان شاہ نے
اسے آڑے ہاتھوں لینا چاہا "آخر غزالہ زینی ہی کی بیوی ہے اور
اسے اپنے شوہر کے نقش قدم پر چلنا چاہیے۔"
"تم بلاوجہ الجھنے کی کوشش کر رہے ہو" جہانگیر نے ناصحانہ
لہجے میں سلطان شاہ سے کہا "زینی اور دریا کے رنگ میں کوئی فرق
نہیں ہے۔ دونوں ایک ہی رنگ میں رنگے ہوئے ہیں۔ زینی کے
رنگ ڈھنگ سیکھنے میں بے چاری غزالہ کو ابھی ایک عمر درکار
ہوگی۔"

اس وقت تک ہم ڈرائنگ روم میں پہنچ چکے تھے۔
افضل خان کا آدمی ہماری گفتگو میں کوئی مداخلت کیے بغیر اوپر چڑھتا
چلا گیا تھا۔ وہاں پہنچتے ہی غزالہ کچن کی طرف ہولی۔ دریا مجھے آنکھ
مار کر صوفے پر بیٹھ گئی۔
"خدا کا خوف کرو" سلطان شاہ اس پر آنکھیں نکال کر بولا۔
"یہاں بیٹھنے کے بجائے کچن میں جا کر غزالہ کا ہاتھ بٹاؤ۔ وہ ہم سب
کی ملازم نہیں ہے کہ اکیلی چولہا جھونکتی رہے۔"
"بکواس مت کرو۔ دنیا میں کہیں بھی مہمانوں سے کام نہیں لیا
جاتا۔ میں یہاں جہانگیر کی مہمان ہوں۔ غزالہ کی طرف سے تمہارا
دل بڑا کسمسا رہا ہے تو جہانگیر کو کچن میں بھیجو۔ میں اس وقت یہاں سے
نہیں ہلوں گی۔"
"تم جیسے ڈھیٹ مہمانوں کے ساتھ کوئی مروت نہیں کرتا۔
ایسے مہمانوں کو تو صرف خود اپنی دیکھ بھال کرنی پڑتی ہے بلکہ کھانا
کھانے کے بعد ولایت میں بھی انہیں اپنے جھوٹے برتن خود دھونے
پڑتے ہیں۔"
"ولایت کی ایسی کی تیسی۔ اس وقت میں پاکستان میں ہوں"
دریا تیزی سے بولی۔
"مجبوری ہے" سلطان شاہ بے بسی سے اپنے شانے اچکا کے
بولا "خدا ایسے ڈھیٹ اور بن بلائے مہمانوں سے ہر شریف آدمی کو
محفوظ رکھے۔۔۔ ایک افضل خان تھا جو شرافت سے چائے پی کر لوٹ
گیا ہے۔"

دریا نے سلطان شاہ سے نظریں ہٹا کر مجھے آنکھ ماری اور بظاہر
خفا ہو کر نیچی ہو گئی۔ اس نے سلطان شاہ کو اپنی بات پوری کرنے کا
موقع دیے بغیر خفگی بھرے لہجے میں بولنا شروع کر دیا تھا "میں۔۔۔ یہ طعنے
برداشت نہیں کر سکتی۔ جہانگیر کو کھل کر بتانا ہوگا کہ وہ مجھے کیا سمجھتا
ہے۔ اس بات کا فیصلہ نہ ہوا تو میں ابھی یہاں سے کوچ کر جاؤں
گی۔"
"یہ تمہارا اور سلطان شاہ کا جھگڑا ہے۔ مجھے کیوں اس میں
گھسیٹ رہی ہو؟" جہانگیر نے احتجاج کیا۔
"اس فساد کی جڑ تم ہی ہو" دریا نے اس پر آنکھیں نکالیں۔
"پہلے مجھ پر شراب کی بوتل چھپانے کا الزام لگایا اور اب یہاں مشہور
کر رہے ہو۔ مجھے یقین ہے کہ سلطان شاہ تمہاری شہ پر سینہ زوری
کر رہا ہے۔"
"خدا کے لیے میری طرف سے بدگمانیاں نہ پیدا کرو" جہانگیر
بوکھلا کر بولا "شراب کی بوتل کے قصے کو میں نے وہیں دفن کر دیا
تھا۔ ہو سکتا ہے کہ جھک میں میں نے خود ہی بوتل کچن میں چھوڑ دی
ہو۔ اب اس بات کو دہرانا بے سود ہے۔ مجھے تم سے کوئی شکایت
ہوتی تو میں سلطان شاہ سے دل کی بھڑاس نکالنے کے بجائے تم سے
بات کرتا۔ تم دونوں آپس کی چپقلش میں مجھے نہ گھسیٹو۔ میرے لیے
تم سب برابر ہو اور میں تمہیں اپنا مہمان سمجھتا ہوں۔"
"تم نے میرے دل کا بوجھ ہلکا کر دیا" دریا ایک گہرا سانس لے
کر دوبارہ صوفے پر بیٹھ گئی "سلطان شاہ نے تمہارے سامنے
تمہارے حوالے سے میری توہین کی ہے۔ اس کی سرزنش تمہارا
فرض ہے۔ میرا مشورہ ہے کہ اسے تھوڑی دیر کے لیے اس کمرے
سے باہر نکال دو تاکہ اس کا دماغ درست ہو سکے۔"
"لیکن سلطان شاہ نے میرا کوئی حوالہ نہیں دیا تھا۔ یہ بحث تم
نے کی تھی" جہانگیر بولا۔
"یہاں کوئی مہمان نہیں ہے" مجھے دریا کو بھی دخل اندازہونا پڑا۔
"ہم سب زبردستی جہانگیر کے سر پر مسلط ہوئے ہیں۔ اسے امتحان
میں ڈالنا مناسب نہیں ہے۔ آپس کے جھگڑے ہمیں خود طے کرنے
چاہئیں۔"
"خدا تمہیں خوش رکھے" جہانگیر کسی الم رسیدہ بوڑھے کی
طرح بولا "میں اسی لیے تمہاری دوستی پر ناز کرتا ہوں کہ تم ہر
آڑے وقت میں میرے کام آتے ہو۔"
"ٹھیک ہے" میں خود ہی اس سے سمجھ لوں گی۔ یہ میرے
سامنے ناک رگڑتا ہوا نظر آئے گا" دریا سلطان شاہ کو چیلنج کرتی
ہوئی نگاہوں سے گھورتے ہوئے بولی۔
"کوّی کے کوسنے سے ڈھور نہیں مرا کرتے" سلطان شاہ بے
پروائی سے بولا۔
"یہ کوّی کیا بلا ہوتی ہے؟" جہانگیر نے حیرت کے ساتھ سوال
کیا۔
"کوّے کی مادہ ہوتی ہے" سلطان شاہ نے اسی بے نیازی سے
کہا۔ دریا مشتعل ہو کر اس کی طرف جھپٹی لیکن میں نے سختی سے
اس کا بازو تھام کر اسے دوبارہ بٹھا لیا۔
"تم مذاق میں پہل کرتی ہو اور پھر اس احمق کی بدتمیزی پر اتنی
جلدی مشتعل ہو جاتی ہو" میں نے دریا کو سمجھاتے ہوئے کہا۔

کوّے کا رنگ سیاہ ہوتا ہے؟ تم سفید فام ہو۔ اس کی بھونڈی مثال پر تمہیں غصہ لگنا چاہیے تھا؟"

"کالی بھیڑ کی طرح سفید کوئیاں بھی اچھی نظروں سے نہیں دیکھی جاتیں۔ اصل نسل کوّے ان سے دور ہی بھاگتے ہیں۔ تم دیبا کو بہلانے کی کوشش نہ کرو۔ وہ ان باریکیوں کو خوب سمجھتی ہے" سلطان شاہ اپنی زبان کی خارش سے مجبور تھا۔

"تم خود ہی دیکھو" دیبا بے بسی سے بولی "یہ اب بھی باز نہیں آرہا۔"

"کند ہم جنس باہم جنس پرواز۔ کبوتر با کبوتر باز با باز" سلطان شاہ نے غیاث اللغات میں فارسی کا یہ شعر پڑھا اور پھر اضافہ کیا "سفید کوّے کے ساتھ باز آ ہی نہیں سکتا۔ باز اپنا شکار خود پکڑتا اور کھاتا ہے۔ کوّوں کے غول بستیوں کے کوڑا گھروں پر اپنی شکم پری کرتے ہوئے نظر آتے ہیں۔"

"کاش میں بھی اتنی اردو جانتی ہوتی پھر دیکھتی کہ تم کس طرح میرے منہ لگتے ہو۔"

"فکر نہ کرو۔ اگر تم نہیں جانتیں تو ذیشان تمہیں اردو سنوارے گا۔ یہ ہے۔"

"سلطان شاہ! اب بس کرو!" میں نے اس تنازع کو ختم کرانے کے لیے سنجیدگی اختیار کرتے ہوئے کہا پھر دیبا سے مخاطب ہو گیا "اب تم بھی خاموش ہو جاؤ۔ اردو میں تمہاری مہارت قابلِ رشک ہے۔ یہ فارسی میں بھی تھوڑی سی شدبد رکھتا ہے۔ بلاوجہ بات سے بات نکال کر تمہارا خون جلاتا رہے گا۔"

دیبا نے غصے سے اپنے سر کو جھٹکا اور پیکٹ سے سگریٹ نکال کر سلگانے میں مصروف ہو گئی۔ سلطان شاہ بے فکری کے انداز میں چھت کی طرف دیکھ کر ہولے ہولے سیٹی بجا رہا تھا۔ اس کا یہ انداز بھی چڑانے والا تھا لیکن اس وقت دیبا میری طرف متوجہ ہی نہیں تھی کہ میں آنکھوں ہی آنکھوں میں اسے تنبیہہ کرتا۔ دیبا کے سامنے اسے زیادہ برا بھلا کہنے میں یہ خرابی تھی کہ دیبا شیر ہو جاتی اور سلطان شاہ کا منہ سوج جاتا۔

در کشیدگی زیادہ دیر تک برقرار نہیں رہ سکی۔ جہانگیر اٹھ کر اپنے کمرے کی طرف چلا ہی تھا کہ دیبا بھی اس کے پیچھے ہولی۔ سلطان شاہ نے معنی خیز نظروں سے میری طرف دیکھا۔ وہ دوبارہ کوئی پھبتی کسنے کے موڈ میں نظر آ رہا تھا لیکن میں نے اپنے ہونٹوں پر انگلی رکھ کر اسے خاموش رہنے پر مجبور کر دیا۔

"تم دونوں اگر جہانگیر کی خواب گاہ میں جا رہے ہو تو میں بھی تمہارا ساتھی ہوں" میں نے کہا۔

وہ دونوں بیک وقت پلٹے۔ جہانگیر دیبا کو اپنے پیچھے دیکھ کر حیران رہ گیا "تم کہاں جا رہی ہو؟"

"وہیں جہاں تم جا رہے ہو" دیبا نے سنجیدگی سے جواب دیا۔

"[illegible] ہم تینوں ہی چلتے ہیں" میں نے ان دونوں کے قریب پہنچ کر کہا۔

"ٹھیک ہے" معنی خیز نگاہوں کے تبادلے کے بعد جہانگیر نے کسی بحث کے بغیر ہتھیار ڈال دیے "تم لوگوں سے کوئی بات نہیں چھپائی جا سکتی۔ تم دونوں تک کو پتا چلنے پر قادر ہو چکے ہو۔"

میں نے بڑھ کر اس کی کمر میں ہاتھ ڈال دیا "شیواز کی ایک بوتل تم اکیلے ہضم نہیں کر سکو گے۔ بھوک چمکانے کے لیے مجھے بھی کسی آشنا اور سہارے کی ضرورت ہے۔"

"تم تینوں مجھے اکیلا چھوڑ کر جا رہے ہو" پیچھے سے سلطان شاہ نے ہانک لگائی "تمہاری یہ بد اعمالیاں تمہیں راس نہیں آئیں گی۔ تھوڑی ہی دیر بعد تینوں الٹیاں کرتے نظر آؤ گے۔"

دیبا نے مڑ کر خالص امریکن انداز میں اپنے داہنے ہاتھ کے انگوٹھے کو فرش کے رخ پر کر کے سلطان شاہ کو دکھایا۔ انگوٹھے کو کئی بار تھوڑی جھٹکے دیے اور ہمارے ساتھ چل پڑی۔

"کون کہاں جا رہا ہے؟" سلطان شاہ کا تبصرہ سن کر کچن سے غزالہ نے اونچی آواز میں پوچھا۔

"تم کھانا لگاؤ، ہم پانچ منٹ میں آ رہے ہیں" میں نے جواب دیا۔

جہانگیر اپنی پُرتعیش خواب گاہ میں پہنچتے ہی شرابوں والی کیبنٹ میں جا گھسا۔ وقت کم تھا اس لیے دیبا نے پھرتی سے تین گلاسوں کے ساتھ ریفریجریٹر سے آئس ٹرے نکال لی۔ اس دوران میں جہانگیر شیواز ریگل کی نئی بوتل کی سیل توڑ رہا تھا۔

"نئی بوتل؟" میں نے حیرت سے دیکھا "وہ پرانی بوتل کہاں گئی؟"

"معدے میں" جہانگیر نے ہنس کر کہا "میں اس کا سہارا نہ لیتا تو تم دونوں کے بارے میں سوچتے سوچتے میرا بلڈ پریشر نہ جانے کہاں پہنچ چکا ہوتا۔ الکحل نے مجھے اس قابل رکھا کہ میں خود کو سنبھالنے کے علاوہ غزالہ کو بھی تسلی و تشفی دیتا رہا ورنہ وہ بہت پہلے تمہاری تلاش میں نکل چکی ہوتی۔"

"ایک تہائی بوتل اڑانے کے بعد بھی تم مزید مے نوشی کی ضرورت محسوس کر رہے ہو؟" میں نے پوچھا۔

"ایک تہائی نہیں، چوتھائی سے بھی کم" اس نے میری تصحیح کرتے ہوئے کہا "وہ تفکرات کی نذر ہو گئی۔ آدمی پریشان ہو تو الکحل بھی اثر نہیں کرتی اسی لیے دانش مند لوگ باقاعدہ موڈ بنا کر پینے پلانے کی محفل سجاتے ہیں۔"

دیبا اس کی سست روی برداشت نہیں کر سکی اور اس کے ہاتھ سے بوتل لے کر گلاس بنانے لگی۔ وہ مغربی ہو چکی تھی اور مے نوشی کے معاملے میں شراب پر اپنی سختی سے کاربند رہتی تھی کہ ابتدا میں بڑے بڑے پیگ بنانے پر میرا مضحکہ اڑایا کرتی تھی لیکن پاکستان میں ایک طویل عرصہ گزارنے کے بعد وہ خود بھی اپنا رکھ رکھاؤ بھول چکی تھی۔ اس نے گلاسوں میں طلائی رنگ سیال کی جو مقدار انڈیلی وہ کسی چار پانچ پیگ سے کم نہیں تھی۔

دیبا گلاسوں میں برف کے ڈلے اور سوڈا ڈال رہی تھی تو

جہانگیر پُر تشویش انداز میں بڑبڑایا "گلاس خالی ہونے تک کھانا ٹھنڈا ہو جائے گا اور غزالہ ہم پر چڑھ دوڑے گی؟"

"مری بنو اور جلدی سے فرصت حاصل کرو" زربا نے یہ کہہ کر اپنا گلاس فضا میں لہرایا اور پہلے ہی گھونٹ میں ایک تہائی گلاس خالی کردیا "وقت کم ہو تو تیزی کو سرعت سے کام لینا چاہیے۔"

جہانگیر زربا کی دعوت پر جوش میں آگیا۔ اس نے زربا کی تقلید کرنے کی کوشش کی اور اسے اتنی بری طرح اچھولگا کہ آدھا گلاس چھلک کر قالین پر گر گیا۔ اس کی آنکھوں میں پانی آگیا تھا اور وہ دونوں ہاتھوں سے اپنا منہ دبائے کھانسی پر قابو پانے کی ناکام کوشش کر رہا تھا۔

"شاید یہ سلطان شاہ کی بددعا کا اثر ہے" زربا نے بے رحمانہ ہنسی کے ساتھ کہا۔

میں نے جہانگیر کی پیٹھ تھپکتے ہوئے زربا کو گھورا اور پھر اپنا گلاس ایک ہی سانس میں غٹاغٹ خالی کردیا۔ میرے حلق سے معدے تک ایک آتش لکیر سی کھنچ گئی لیکن زربا کے بڑبولے پن کا یہی بہترین جواب تھا۔

"سلطان شاہ کی بددعا نے مجھ پر اثر کیوں نہیں کیا؟" میں نے جہانگیر کے سنبھل جانے پر زربا سے پوچھا۔

"زحمت اور موٹی چمڑی والے ہر بددعا سے بچے رہتے ہیں۔ ذرا جہانگیر کو دیکھو! کیا سرخ و سفید ہوا جارہا ہے۔"

"تم خطرناک عورت ہو۔ کسی دن جوش دلا کر مجھے مروا دوگی۔" جہانگیر بھرائی ہوئی آواز میں بولا۔

"عورت کی باتوں پر جوش میں آنا بھرپور جوانی کا اظہار ہوتا ہے" زربا خوش دلی سے بولی "یہ سمجھ کہ میں بھی کبھار اپنے دوستوں کی مردانگی کو آزمالیتی رہتی ہوں۔ تم اسے میرا شوق یا مشغلہ بھی کہہ سکتے ہو؟"

"تم جہانگیر کے ساتھ اپنا شوق پورا کرتی رہو، میں چلا" میں نے سگریٹ کا کش لے کر کہا۔

"بیچ میں چلے جانا بداخلاقی کے زمرے میں آتا ہے۔ تمہیں آخر تک ہمارا ساتھ دینا چاہیے۔"

"پتا نہیں تمہارا آخر کب ہو۔ میں غزالہ کی برہمی کا خطرہ مول نہیں لے سکتا۔ اس وقت جہانگیر خاصا اطمینان زدہ ہو رہا ہے۔ یہ آخر تک تمہارا ساتھ دیتا رہے گا" یہ کہہ کر میں کمرے سے نکل گیا۔

میں نے دور ہی سے دیکھ لیا کہ ڈرائنگ روم خالی تھا۔ غالباً سلطان شاہ کچن میں پہنچ چکا تھا۔

میں نے رک کر سگریٹ کے دو تین گہرے گہرے کش لیے۔ اس وقت فضا لذیذ کھانوں کی اشتہا انگیز خوشبوؤں سے مہک رہی تھی۔ میں بھی سیدھا کچن کی طرف بڑھتا چلا گیا۔

غزالہ چولھے پر کھانا گرم کرنے میں مصروف تھی۔ سلطان شاہ ٹرالی میں سلاد کی پلیٹ سجا رہا تھا۔ میں نے ملی جلی سلاد کا ایک چمچہ اپنے منہ میں ڈالا اور زبان پر سوئی کا شاہان ذائقہ محسوس کرتا ہوا غزالہ کے قریب جا کھڑا ہوا۔

"کیا ہوا؟" غزالہ نے سر گھما کر مسکراتے ہوئے پوچھا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ ان دونوں نے بچی کچی بوتل میں تم کو اپنا شراکت دار بنانے سے انکار کردیا، اسی لیے اتنی جلدی لوٹ آئے ہو؟"

"جہانگیر کے کمرے میں بوتلوں کا پورا خزانہ بھرا ہوا ہے۔ اس نے ابھی ابھی نئی بوتل کھولی ہے۔ میں صرف انہیں چڑانے کے لیے ان کے پیچھے ہو لیا تھا ورنہ میرا پینے کا ذرا بھی موڈ نہیں تھا" میں نے غزالہ کو خوش کرنے کی نیت سے خواہ مخواہ جھوٹ بولا۔

"یا مظہر العجائب!" سلطان شاہ حیرت سے بولا "میرے گنہگار کان کیا سن رہے ہیں؟"

"یہ ماننے والی بات تو نہیں ہے لیکن تم کہتے ہو تو میں مانے لیتی ہوں" غزالہ بولی۔

مجھے اپنے جھوٹ پر شرم آنے لگی۔ غزالہ میں سب سے بڑی خوبی یہی تھی کہ وہ مجھ سے کسی بات پر بحث نہیں کیا کرتی تھی۔ میں جو کچھ کہتا، اس پر آنکھیں بند کرکے یقین کرلیتی تھی جب کہ زربا کی فطرت غزالہ کے بالکل برعکس تھی۔ وہ میری سچی باتوں پر بھی شکوک و شبہات میں مبتلا رہتی تھی اور جب تک بیسیوں الٹے سیدھے سوالات نہ کرلیتی، میری کسی بات پر یقین نہیں کرتی تھی۔

اس موازنے کے ساتھ ہی میرا ذہن چند خاتونوں کے لیے بھٹک گیا۔ شاید یہ مرد کی فطرت ہوتی ہے کہ پرائی عورتوں کی جو عادتیں اسے دل آویز معلوم ہوتی ہیں، اپنی بیویوں کے معاملے میں وہی عادتیں زہر لگتی ہیں۔ میں زربا کی آزاد روی، بے حجابی، بے تکلفی اور کٹ حجتی کا بہت بڑا مداح تھا لیکن حقیقت یہ تھی کہ ان ہی میں سے کوئی خرابی غزالہ کی ذات اور کردار میں موجود ہوتی تو شاید میں اسے برداشت نہ کرپاتا۔

"میں ابھی تک یہ نہیں سمجھ سکی کہ زربا کے ساتھ ہوا خوری کے لیے نکلنے کے بعد تم جہانگیر کے گھر کیسے جا پہنچے؟ اب نوبت یہ آگئی ہے کہ تم نے مجھ پر اعتماد کرنا چھوڑ دیا ہے" غزالہ کی شکایتی آواز نے مجھے چونکا دیا۔

"میں یہاں سے ہوا خوری کے ارادے سے ہی نکلا تھا" میں نے رسانیت سے کہا "لیکن راستے میں دماغ بھٹک گیا اور میں جہانگیر کے گھر پر اتر گیا۔ شاید وہ میری چھٹی حس تھی جس نے مجھے ادھر کی راہ دکھائی تھی۔"

"اور راحیل خان کے دونوں آدمی بھی اوّل درجے کے جھوٹے ہیں۔ میرے بار بار پوچھنے پر بھی انہوں نے اگل کر نہیں دیا کہ تم جہانگیر کے گھر گئے ہو۔ آخر تک رٹی رٹائی کہتے رہے جو تم نے انہیں پڑھائی تھی؟"

"وہ بے قصور ہیں۔ وہ میری ہدایت سے کیسے انحراف کرسکتے تھے؟"

"تمہیں ایسی گمراہ کن ہدایت دینے کی ضرورت ہی کیا تھی؟"

سلطان شاہ نے پوچھا۔

"میں نہیں چاہتا تھا کہ میرے پروگرام میں تبدیلی سے واقف ہونے کے بعد تم لوگ متوقع خطرات کے بارے میں سوچ سوچ کر ہلکان ہونے رہو... اس میں میری کسی بدنیتی کا کوئی دخل نہیں تھا۔"

"تمہارا کیا خیال ہے؟ ان دونوں کے جھوٹ کے بعد ہمیں کوئی تشویش نہیں تھی؟" غزالہ نے پوچھا۔

وہ ایک کھلا جھوٹ تھا جو آخر کار سامنے آ ہی گیا تھا۔ اس پر بحث کرنا غزالہ کا حق تھا لیکن پھر بھی اس کا لہجہ صرف متاسفانہ تھا۔ اس کی باتوں میں طنزیا تحقیر کا شائبہ تک نہیں تھا۔ وہ شکایتی انداز میں بحث سے باتیں کرنے کے ساتھ ساتھ اپنے کام بھی نمٹاتی جارہی تھی۔ سلطان شاہ مستعدی سے اس کا ہاتھ بٹا رہا تھا۔

"تمہاری تشویش اور پریشانی کا مجھے بخوبی اندازہ ہے" میں نے محبت بھرے لہجے میں کہا "میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ یہاں سے روانہ ہونے تک میرا ادھر جانے کا کوئی ارادہ نہیں تھا۔ اوزل خان بھی یہ جان کر حیران رہ گیا تھا کہ میں اچانک جہانگیر کے گھر جا پہنچا ہوں۔ بعد کے واقعات نے ثابت کردیا کہ میرا وہاں جانے کا فیصلہ بہت بروقت تھا۔"

"تم جہانگیر کے گھر سے بھی مجھے فون کرسکتے تھے" غزالہ نے کہا۔

"اس کی نوبت ہی نہیں آئی۔ میرے وہاں پہنچتے ہی کھیل شروع ہوگیا۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ امریکن ایجنٹ اپنی پیش قدمی کے لیے تمہاری آمد کے منتظر تھے۔"

میں بے اختیار ہنس پڑا "بظاہر ایسا ہی معلوم ہورہا تھا۔"

"یہ بات عقل میں سمانی ہی نہیں کہ تم نے چٹکی بجاتے تین حریفوں کو مار لیا ہوگا!"

"پہلے دو آدمیوں کو دریا نے شکار کیا۔ میں نے تیسرے پر ہاتھ صاف آزمائی تو وہ بے ہوش تھا۔"

"اگر یہ دریا ہی کا کارنامہ تھا تو تم وہاں کیا کررہے تھے؟"

"منصوبہ میرا تھا لیکن آخری مرحلے پر دریا نے اچانک ہی الگ راہ اختیار کرلی۔"

"تو یوں کہو کہ جو کچھ تم نے میرے ساتھ کیا دریا نے ویسا ہی تمہارے ساتھ کیا۔"

"تم دیکھ لو، یہی صورتِ حال پیش آئی تھی" مجھے اعتراف کرنا پڑا۔

پھر غزالہ کے استفسار پر میں نے اختصار کے ساتھ پوری کہانی دہرانی شروع کردی۔ ان دونوں کے لیے دریا کی بے خوفی اور پیش قدمی کی کہانی حیران کن ثابت ہوئی۔ میں درمیان میں ان کے پرتجسس سوالات کے جوابات بھی دیتا رہا۔ اسی دوران میں کھانے کی تیاری مکمل ہوگئی اور ہم تینوں اسی موضوع پر باتیں کرتے ہوئے کھانے کے کمرے میں آگئے۔ وہاں دریا یا جہانگیر کا پتا نہیں تھا۔

غزالہ جہانگیر کے گھر پر پیش آنے والے واقعات کی جزئیات جاننے میں اتنی زیادہ منہمک ہوگئی تھی کہ سلطان شاہ اسے ٹوکے بغیر میز لگانے میں مصروف ہوگیا لیکن اس کے کان بھی میری باتوں پر لگے ہوئے تھے۔ کہیں کہیں وہ بھی مجھ سے ایک آدھ سوال کرتا جارہا تھا۔

"وہ جتنی دیدہ دلیری دکھاتی ہے، موت اس سے اسی قدر دور بھاگتی ہے" آخر میں وہ بولا۔

"یہ لڑائی کا بنیادی اصول ہے۔ صرف دفاع کرکے کوئی لڑائی نہیں جیتی جاسکتی۔ اسی حقیقت نے جارحانہ دفاع کے ایک نئے فوجی نظریے کو جنم دیا ہے۔ دریا اسی اصول پر عمل کرتی ہے۔"

"ہر ایک اس کی سرگرمیوں سے لاعلم تھا۔ وہ اندھیرے میں ایک درخت پر چھپ کر گولیاں چلارہی تھی۔ یہ بھی تو ہوسکتا تھا کہ اوزل خان کا کوئی فوجی اس درخت پر برسٹ چلاتا اور دریا خون آلود لوتھڑے کی شکل میں نیچے آجاتی" سلطان شاہ نے خیال ظاہر کیا۔

"کیا کہہ رہے ہو؟" غزالہ نے ناخوشگوار لہجے میں اسے سرزنش کی "دریا اتنی بری نہیں ہے کہ اس کے بارے میں اتنی بے رحمی سے سوچا جائے۔ اس نے بلیو کراس دہلی کے سلسلے میں جو بے مثال خدمات سرانجام دی ہیں، ان کے بعد اس کے عمر بھر کے گناہ دھل گئے ہیں۔"

"یہ میری خواہش نہیں تھی" سلطان شاہ گڑبڑا کے بولا "میں خود اسے زندہ اور تر و تازہ دیکھنے کا آرزومند ہوں۔ میں تو ایک امکان کی بات کررہا تھا۔ وہ کھلی فضا میں آسمان زمین نشانے پر تھی اور ماری جاسکتی تھی لیکن اس کا بال بھی بیکا نہیں ہوا اور اطمینان سے گھر کے احاطے میں کود گئی۔"

"یہ مقدر کی بات ہے اور مقدرات اٹل ہوتے ہیں۔ اوزل خان کا ایک بدبخت درخت پر برسٹ فائر کرنا چاہتا تھا لیکن اسے روک دیا گیا۔ اوزل خان ایک رخنے میں دو محاذ نہیں کھولنا چاہتا تھا" میں نے کہا "میرا خیال یہ ہے کہ جن لوگوں کو لمبی عمریں ملتی ہیں وہ بے خوف ہوتے ہیں۔ موت قریب ہو تو فوجی کی چھٹی حس اس کی آہٹ سن لیتی ہے اور وہ ضرورت سے زیادہ محتاط رہنے لگتا ہے۔ جب تمام تر احتیاط کے باوجود موت اسے آدبوچتی ہے تو کہا جاتا ہے کہ وہ اپنے خوف اور بزدلی کی وجہ سے مارا گیا۔"

"دریا کی درازیٔ عمر سے مجھے خوشی ہوگی" سلطان شاہ مسلسل اپنے تبصرے کا بوجھ ہلکا کرنے کے لیے کوشاں تھا "وہ مجھے چڑاتی ضرور ہے لیکن میرے دل میں اس کے خلاف کوئی عناد نہیں۔"

غزالہ نے کرسی پر بیٹھ کر ایک چمچے سے پلیٹ کا سرا بجانا شروع کردیا۔ شاید وہ اس طرح دریا اور جہانگیر کو بلانا چاہ رہی تھی کیونکہ اس کی نگاہیں خواب گاہ کی طرف تھیں۔

"بس دو منٹ میں آتے ہیں" اندر سے جہانگیر کی بھرائی ہوئی آواز گونجی۔

ملازمین کے دوست آدھے گھنٹے سے پہلے ختم نہیں ہوں گے۔ میرا خیال ہے کہ ہمیں کھانا شروع کر دینا چاہیے۔" میں نے ایک پلیٹ اپنے آگے سرکاتے ہوئے کہا۔

"تمہیں ہم سب کی خیریت پتہ کرنے کا سنہرا موقع مل گیا ہے۔ وہ اس سے ضرور فائدہ اٹھائیں گے" سلطان شاہ ہنس کے بولا "دریا تو ویسے ہی بے لگام اور منہ پھٹ ہے' جہانگیر بھی کسی سے کم نہیں ہے۔"

"جہانگیر ایسا نہیں ہے" میں نے اس کی تردید کرتے ہوئے پُراعتماد لہجے میں کہا۔

"یہ تمہاری خوش فہمی ہے" اس بار غزالہ نے تاسف آمیز لہجے میں کہا تھا "تمہاری اور دریا کی طویل ہوتی ہوئی غیر حاضری کے بارے میں اس نے میرے دل میں اَن ہونے شکوک و شبہات پیدا کرنے کی کوشش کی تھی۔"

"کیسے شکوک و شبہات؟" میں نے اپنی پلیٹ میں قورمہ نکالتے ہوئے پوچھا۔

"بہت سی باتیں نہیں۔ زیادہ زور اس بات پر تھا کہ تم دریا کو لے کر کسی پُرتعیش ہوٹل میں جا بیٹھے ہو گے۔ اگر تمہاری کہانی ذرا بھی جھوٹی ہوتی یا اکمل خان تمہاری کہانی کی تائید نہ کرتا تو جہانگیر تمہیں رگید کر رکھ دیتا۔ اس کی گفتگو کے کسی پہلو سے ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے وہ دریا کے معاملے میں تمہیں اپنا رقیب سمجھتا ہو۔"

"رقیب۔" میں ہنس پڑا "یہ بھی خوب رہی۔ میں نے دریا کو ذرا سی شہ دے دی تو وہ دو دن میں اسے گھن چکر بنا کر رکھ دے گی۔ ابھی حادثے کی خبر بھی نصیب نہیں ہوئی ہو گی کہ وہ دریا کے چکر میں پڑ گیا؟"

"ظاہری چمک دمک اور حسن کے شیدائی عام طور پر جذبات سے عاری ہوتے ہیں" سلطان شاہ نے ایک گہری بات کہہ کر مجھے حیران کر دیا "جہانگیر بھی ان ہی میں سے معلوم ہوتا ہے۔"

"یہ سب زندگی کے جھمیلے ہیں جو آخری سانس تک ساتھ ساتھ چلتے رہتے ہیں۔ ان پر سر کھپانا بے سود ہے" غزالہ نے کھانے کا آغاز کرتے ہوئے کہا "اس وقت اہم ترین بات یہ ہے کہ ہمارے خلاف کھولے گئے ہر محاذ پر خاموشی ہے۔ موتی لال کے اس سے ہمارا کوئی رابطہ نہیں ہے۔ سی آئی اے والوں کی موت کے بعد آفریدی بھی دہشت زدہ ہو گیا ہے۔ پولیس والوں کا تعاقب بھی رکا ہے۔ اس سے پہلے کہ ہمارے خلاف کوئی نیا ہنگامہ کھڑا ہو ہمیں خاموشی سے ملک سے باہر نکل جانا چاہیے۔"

"تم بھول رہی ہو کہ آفریدی کے ذریعے قتل خانے سے ہوم سیکریٹری کی سطح پر ہمارے خلاف شکایت درج کرائی ہوئی ہے۔ محکمہ داخلہ کو ان لوگوں کی اشک شوئی کے لیے کچھ نہ کچھ اقدامات کرنے پڑیں گے۔ بظاہر زور و شور سے ہماری تلاش کی مہم شروع کی جا چکی ہو گی۔ ان ہی حالات کی وجہ سے اول خان نے ہمیں اپنی نقل و حرکت محدود کرنے کا مشورہ دیا ہے۔ ہم نے کسی بھی بین الاقوامی ائیرپورٹ کا رخ کیا تو پکڑے جائیں گے اور پھر ایجنسیوں کے ہاتھوں ہماری وہ درگت بنے گی کہ اگلا پچھلا کھایا پیا تک یاد آ جائے گا" میں نے کہا۔

"میں اب بار بار دھڑکتے دل، خون اور بے یقینی کی زندگی سے اکتانے لگی ہوں" غزالہ بولی "ہمیں پہلی فرصت میں اس ماحول سے نکلنا ہو گا۔ ہمیں بھی تمام شہریوں کی طرح اپنی مرضی کی زندگی گزارنے کا حق حاصل ہے۔"

"سچ ہے اس حق کو استعمال کرنے کے لیے ہمیں مناسب وقت کا انتظار کرنا ہو گا" میرے اس جواب پر غزالہ نے سر اٹھا کر چند لمحوں کے لیے میری طرف دیکھا پھر نظریں جھکا لیں۔

ماحول پر یک بیک تفکر آمیز خاموشی طاری ہو گئی۔ فضا میں بس پلیٹوں اور چمچوں کی آوازیں باقی رہ گئیں۔

ہم لوگ کھانے سے تقریباً فارغ ہی ہو چکے تھے کہ جہانگیر، دریا کے ساتھ میز پر آ بیٹھا۔ ان دونوں کے چہرے سرخ ہو رہے تھے۔ آنکھیں چڑھی ہوئی تھیں اور موڈ نہایت خوشگوار تھے۔ دونوں میں فرق بس اتنا تھا کہ بسیار نوشی کی وجہ سے جہانگیر کی زبان پر لکنت طاری تھی جب کہ دریا بے تکان بول رہی تھی۔

وہ دونوں اپنی ترنگ میں تھے اس لیے ہم میں سے کسی نے ان سے کوئی سنجیدہ بات کی نہ ان کی کوئی بات رد کرنے کی حماقت کی۔ سب ان کی ہاں میں ہاں ملاتے رہے۔ قہقہے میں سے نوشی کے باعث ان کے درمیان اتنی بے تکلفی پیدا ہو چکی تھی کہ جہانگیر بات بات پر دریا کے بازو یا شانے پر ہاتھ مار دیتا اور دریا کوئی اعتراض کیے بغیر اس کی خوش گپیوں سے محظوظ ہو رہی تھی۔

غزالہ کے لیے اس ماحول میں زیادہ دیر تک ٹھہرنا ممکن نہیں تھا اس لیے وہ کھانے کے بعد اپنی خواب گاہ کی طرف چلی گئی۔ ہم چاروں نے ڈرائنگ روم کا رخ کیا لیکن حلق تک پینے اور پھر شکم سیر ہونے کے بعد جہانگیر کا نشہ گہرا ہو چلا تھا اور اس کی چال میں لڑکھڑاہٹ پیدا ہو چکی تھی۔ میں نے کوئی ناخوشگوار صورت حال رونما ہونے سے پہلے اسے اس کی خواب گاہ میں پہنچانے کا فیصلہ کر لیا۔

میں نے جہانگیر کی کمر میں ہاتھ ڈال کر اس کا رخ گھمایا تو اسے یہ اندازہ ہی نہیں ہو سکا کہ میں اسے کہاں لے جا رہا تھا۔ اپنے کمرے میں پہنچ کر وہ منمنایا "تم مجھے کہاں لے آئے؟ ابھی تو مجھے کافی پینی تھی۔ دریا کہہ رہی تھی کہ یورپ کے مہذب امراء کھانے سے پہلے وہسکی، کھانے کے دوران میں شراب اور کھانے کے بعد کافی پیتے ہیں۔ میں کسی بھی طرح ان سے کم نہیں ہوں۔ میں کافی پیوں گا۔"

اس کی زبان پر لکنت طاری تھی۔ وہ الفاظ کو کھینچ کھینچ کر ادا کر رہا تھا۔ میں نے اس کا سر سہلاتے ہوئے کہا "یہ دریا ہی کا خیال تھا کہ جب کھانے کی میز پر وائن نہیں تھی تو کافی بے کار ہے

گی۔ اس کا مطلب سننے کے بعد ہی تم نے اپنے کمرے میں آنے کا ارادہ ظاہر کیا تھا؟

"پھر ٹھیک ہے" وہ میری وضاحت سے مطمئن ہوگیا اور آرام سے بستر پر بیٹھ گیا۔

"دوبارہ پینا نہ شروع کردینا ورنہ تماشا بن کر رہ جاؤ گے!"

"فکر نہ کرو۔ میں بار بار نہیں پیتا۔ ایک بار ہی دل بھر کر پیتا ہوں۔ اب مجھے نیند آرہی ہے" یہ کہہ کر وہ کسل مندانہ انداز میں مسہری پر آڑا ہی لیٹ گیا۔

میں اسے اس کے حال پر چھوڑ کر باہر نکلتا چلا گیا۔

"تم نے اسے ضرورت سے زیادہ پلا دی ہے" زرا تنگ روم میں واپس پہنچ کر میں نے زرا کو ٹوکا "خود تمہاری حالت بھی خاصی ابتر نظر آرہی ہے' آنکھوں میں خمار کے گہرے سرخ ڈورے تیر رہے ہیں؟"

"یہ گندم کا خمار ہے" وہ دل فریب مسکراہٹ کے ساتھ بولی۔ "تم میری فکر نہ کرو۔ میں اس وقت پوری حاضر دماغی سے کسی بھی بحث میں حصہ لے سکتی ہوں؟"

"جہانگیر کا کیا قصور تھا جو اسے اس برے حال کو پہنچا دیا ہے؟"

"برے حال کہاں؟ وہ تو خود ہی اپنی خوش حالی ثابت کرنے کے لیے پیئے جا رہا تھا۔ اس کے دماغ میں کسی طرح یہ بات گھس گئی کہ وہ یورپ کے امرا سے بھی زیادہ خوش حال ہے" زرا کا لہجہ شرارت آمیز تھا۔

"تم ہی نے اسے اکسانے کے لیے یورپ کے کسی بڑے آدمی کا ذکر چھیڑا ہوگا؟"

"تو میری مجبوری ہے کیوں کہ میں نے ساری عمر ہی ایسے لوگوں میں گزاری ہے"

"اس کا مطلب ہے کہ تمہیں جہانگیر کے ساتھ اکیلا چھوڑنا خطرناک ثابت ہوسکتا ہے؟"

"تم بلاوجہ اس بات کو طول دے رہے ہو۔ اس وقت اس کا سو جانا ہی بہتر تھا؟"

"کیوں؟ کیا وہ تمہیں سچ سچ مار رہا تھا؟" میں نے تلخ لہجے میں پوچھا۔

"میں کچھ باتیں کرنا چاہتی تھی" وہ سنجیدگی اختیار کرتے ہوئے بولی "اس کی موجودگی میں ہم کھل کر بات نہیں کرسکتے تھے اس لیے میں نے یہی مناسب سمجھا کہ وہ حلق تک سیر ہوکر پی لے تاکہ اسے گہری نیند آجائے اور ہمیں تنہائی میسر آجائے۔ اب ہم کھل کر باتیں کرسکتے ہیں؟"

"تمہیں ایسی کون سی باتیں کرنی ہیں جن میں جہانگیر خارج ہوتا؟"

"کیا ہم اس کے سامنے موتی لال کے بارے میں بات کرسکتے تھے؟" اس نے جوابی سوال داغ دیا۔

"اس وقت تمہیں اچانک موتی لال کیوں یاد آگیا؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے پوچھا۔

"وہ ہمارے گرد پھیلی ہوئی بساط کا بہت اہم مہرہ ہے" زرا کی سنجیدگی میں سر مو بھی فرق نہیں آیا۔ وہ اپنی بات جاری رکھتے ہوئے بولی "جہانگیر ہمارے ساتھ بیٹھا رہتا تو ہر بات میں اپنی ٹانگ اڑاتا۔ ہمارے حق میں یہی بہتر ہے کہ وہ ساری رات آرام سے گہری نیند سوتا رہے؟"

"تم کیا تم ساری رات مذاکرہ جاری رکھنے کا ارادہ رکھتی ہو؟" غزالہ نے حیرت سے پوچھا۔

"یہ موضوع اور تم دونوں کے موڈ پر منحصر ہے۔ میں بالکل تازہ دم ہوں؟"

یہ ایک عجیب بات تھی کہ چند منٹ پہلے میں غزالہ سے باتیں کررہا تھا تو اس نے دوسرے مثبت پہلوؤں کے علاوہ موتی لال کی خاموشی کا بھی ذکر کیا تھا مگر اب زرا موتی لال کے حوالے سے بات کررہی تھی۔

حقیقت یہ تھی کہ میں خود بھی موتی لال کی طرف سے فکرمند تھا۔ خدوخال اور معاشرتی رسوم و رواج میں بہت زیادہ یکسانیت کی بنا پر بھارتی سفارتی عملے کی تخریبی سرگرمیاں پاکستانی حکام کے لیے ہمیشہ پریشانی کا سبب بنی رہی تھیں۔ وہ لوگ اپنے دوستانہ رویے کی بنا پر بہت جلد مقامیوں کے ساتھ گھل مل کر غیر محسوس انداز میں اپنا کام شروع کردیتے تھے۔ ان کا آلۂ کار بننے والوں کو گمان تک نہیں ہوتا تھا کہ وہ کسی ملک دشمن سازش کا ایندھن بنائے جا رہے ہیں۔ ہر متعصب بھارتی پورے خلوص سے اس بات میں یقین رکھتا تھا کہ پاکستان ان کی دھرتی ماتا کے حصے بخرے کرکے وجود میں لایا گیا ہے اس لیے پہلی فرصت میں اسے اکھنڈ بھارت کا جزو بنانا اس کا مقدس فرض ہے۔ میری نظروں میں بگلا سرکار اس مشنری جذبے کی ممتاز ترین مثال تھا۔

اس نے اپنا گھربار اور وطن چھوڑ کر سندھ کے ایک دور افتادہ قصبے میں اپنا مسکن بنایا اور اندر سے کٹر ہندو ہونے کے باوجود ایک مسلمان مولوی کا روپ دھار کر برسوں سادہ لوح دیہاتیوں میں اپنی ساکھ بنایا اور جب اس کے گرد اندھے پیروکاروں کی ایک بھیڑ جمع ہونے لگی تو اس نے اپنا اصل کھیل شروع کردیا۔

بگلا سرکار کے بعد بھی متعدد بھارتی ایجنٹ میری راہ میں آئے وہ ہر طرح اور ہر قیمت پر پاکستان کے استحکام کو نقصان پہنچانے کے درپے تھے۔ کبھی سندھ کے قانون شکن عناصر کی سرپرستی کرکے شورش پھیلاتے ہوئے نظر آتے تو کبھی غیر قانونی اسلحے کے انبار ملک میں لاکر لاقانونیت کی سرپرستی کرتے نظر آتے۔ ایک نشانہ پر آنے والے کے پیش نظر رہتا تھا کہ پاکستان کی ایٹمی صلاحیت کو نقصان پہنچایا جائے لیکن خدا کا شکر ہے کہ مجھ سے پنجہ آزمائی کے دوران وہ اپنے کسی بھی مقصد میں کوئی نمایاں کامیابی حاصل نہیں کرسکے تھے۔

میں اپنے ناز کے ساتھ ان کے منصوبوں کی مزاحمت کر رہا تھا کیونکہ میری ذات ان کی نظروں میں کانٹا بن کر کھٹکنے لگی تھی۔ مجھ سے نمٹنے کے لیے انہوں نے میرے ساتھیوں کو بھی اپنی فہرست میں شامل کر لیا تھا۔

اس کی تازہ ترین مثال موتی لال کی تھی جس نے سلطان شاہ کو اغوا کرانے کی ناکام کوشش کی تھی۔

موتی لال کے پیچھے شاید البرٹو بلیبا کے خاص معتمد بن رہے تھے۔ البرٹو بلیبا کا تعلق عالمی دہشت گرد گروہ کی کسی ایسی ذیلی تنظیم سے تھا جو بھارتی معاونت سے پر تسلسل پست ہوئی تنظیم کے لیے کام کر رہا تھا۔ شکل و شباہت کی یکسانیت کی بنا پر البرٹو بلیبا نے ظفر کا روپ دھار کر اسپیشل ٹاسک فورس میں ملازمت کی تھی اور عرصۂ دراز تک اکمل خان کا اہم منصب بلکہ کراچی میں اس کا جانشین رہا تھا۔ البرٹو بلیبا نے اپنے دور میں جو افراد ایس ٹی ایف میں بھرتی کیے تھے ان کے روابط موتی لال کے وصل خانے سے تھے۔

مجھے ٹھکانے لگانے کے بارے میں موتی لال اتنا مستعد تھا کہ اس نے سرحد پار باشندہ گل کے قومیوں کے ذریعے میرے اغوا کی سن گن حاصل کرنے کے طور خم کی سرحد پر اپنے آدمی مامور کر دیے تھے۔ وہ جانتا تھا کہ شنگارا ویلی سے میں زندہ نکل آیا تو مجھے طورخم کی راہ اختیار کرنی پڑے گی۔

اور ہوا بھی یہی۔ لنڈی کوتل سے اس کا مخبر میرے پیچھے لگ گیا اور مجھے اغوا کر کے ریجے واوا کے حوالے کر دیا گیا۔ لیکن یہ میرے مقدر کی یاوری تھی کہ مافیا کا ڈان اور ورا کا سرگرم آلۂ کار ہونے کے باوجود ریجے مجھے زیادہ دیر تک اپنی قید میں نہیں رکھ سکا اور کسی کتے کی موت مارا گیا۔

میں محسوس کر رہا تھا کہ اس بار بھارتیوں کے مواصلاتی رابطے بہت بہتر ہو چکے تھے۔ ہمارے کراچی پہنچنے سے پہلے موتی لال کو ریجے کے بھیانک انجام کا علم ہو چکا تھا۔ ہم کراچی پہنچے تو جیا گجبر مکاؤ سے آئے ہوئے چینی بدمعاشوں کے عذاب میں مبتلا تھا۔ اسے ہانگ کانگ کے بدمعاشوں کے چنگل سے نکالنے کے لیے ایس ٹی ایف کو حرکت میں لانا پڑا۔ اس اہم ترین خصب فورس میں موجود کسی غدار نے موتی لال کو میری اس نئی مصروفیت سے آگاہ کر دیا اور اس خبیث نے مجھ پر ہاتھ ڈالنے کے لیے ایس ٹی ایف کے عارف اور سرور جیسے دو آلہ کاروں کے ذریعے سلطان شاہ کو اغوا کرنے کا بے داغ منصوبہ بنایا جو بری طرح ناکام ہوا۔ ایک سلطان شاہ کے ہاتھوں مارا گیا۔ دوسرا نمک حرام اپنی کمین گاہ سے پکڑا گیا۔ سلطان شاہ نے ان کی تحویل سے ایک مخصوص ٹرانسمیٹر بھی برآمد کیا جس پر وہ موتی لال سے رابطہ رکھتے تھے۔ شاید وہ موتی لال سے واقف نہیں تھے کیونکہ وہ ماسٹر کے نام سے ان کو احکام دیا کرتا تھا۔

ورا نے اسی وقت فیصلہ کر لیا تھا کہ سنپولیے کو پروان چڑھا کر زہریلا ناگ بنانے کے بجائے فوراً ہلاک کر دینا چاہیے مگر اکمل خان، موتی لال کے ذریعے کچھ اور لوگوں پر بھی ہاتھ ڈالنے کے چکر میں تھا۔ اس کا خیال تھا کہ ٹرانسمیٹر کے ذریعے وہ موتی لال کے بہت سے مقامی حامیوں کا سراغ حاصل کرنے میں کامیاب ہو جائے گا۔

موتی لال کی خوش قسمتی تھی کہ اسی دوران میں تنی کا نیا سربراہ، جم کلارک، جمی لائنڈ کے قتل کی خبر کے ساتھ کراچی میں آ موجود ہوا اور ہم لوگ ایک نئی بارودی جنگ میں مصروف ہو گئے۔ اس پوری معرکہ آرائی میں ہمیں مکمل سرخروئی حاصل ہوئی۔ جم کلارک کے علاوہ سی آئی اے کے دو غیر ملکی آلہ کار اور ان کے چار مقامی معاون موت کے گھاٹ اتارے گئے جب کہ ہمارے کسی آدمی کو خراش تک نہیں آئی۔

جم کلارک کے قضیے سے نمٹتے ہی ورا کے ذہن میں دبا ہوا موتی لال کا خیال پوری طرح ابھر کر سامنے آ گیا تھا اور وہ ایک بار پھر اس کے بارے میں کچھ سنجیدہ گفتگو کرنے کا ارادہ رکھتی تھی۔

"کہو، تم موتی لال کے بارے میں کیا کہنا چاہتی ہو؟" میں نے چند ثانیوں میں وہ پورا ذہنی جائزہ مکمل کرنے کے بعد ورا سے کہا۔ "میرا خیال ہے کہ تم اس اشیو کو اس کی اوقات سے زیادہ اہمیت دے رہی ہو۔"

"میں اس علاقے کے لوگوں کو بہت اچھی طرح سمجھتی ہوں۔" وہ صوفے میں مچل کر بیٹھتے ہوئے بولی۔ "یہاں جو جتنا بڑا افسر ہوتا ہے وہ عملی میدان سے اتنا ہی دور ہوتا ہے۔ افسر میزوں پر بیٹھ کر کاغذ سیاہ کرتے ہیں یا ماتحتوں کو گول مول ہدایات دے کر وقت گزارتے ہیں۔ نچلے درجے کے کارکن اور ملازمین صرف عمل پر یقین رکھتے ہیں۔ تم نے شاید اس نکتے پر غور نہیں کیا کہ اس بار بھارتیوں نے کسی بڑے سفارتی افسر یا سیکریٹری وغیرہ کے بجائے ایک اشیو کو اپنے مشن کی سربراہی سونپی ہے۔ وہ منصوبہ بندیوں کے بجائے عملی نتائج حاصل کرنے کی سرتوڑ کوشش کرے گا۔ سلطان شاہ کو اغوا کرنے کی ناکام کوشش کروا کے اس نے اپنے عزائم کا کھلا اظہار کر دیا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ہم اس کے دوسرے وار کو اتنی آسانی سے ناکام نہ بنا سکیں اور ہمیں بھاری خسارے سے دوچار ہونا پڑے۔"

"اسے سنبھالنے کی ذمے داری اکمل خان نے اپنے سر لی تھی۔ ہم نے اس سے مشورے کے بغیر کوئی قدم اٹھایا تو وہ ناراض بھی ہو سکتا ہے۔" میں نے ورا کو سمجھانے کی کوشش کی۔

"تمہیں اس سے پوچھنا چاہیے تھا کہ وہ اس بارے میں کیا کر رہا ہے۔"

"تم پوچھ لیتیں۔ میں نے تمہیں روکا تو نہیں تھا۔" میں نے کہا۔

"ہم سب ہی موتی لال کو بھولے ہوئے ہیں۔" سلطان شاہ نے لقمہ دیا۔ "بعد کے واقعات میں ایسا تسلسل چلا کہ کسی کو کچھ یاد ہی نہیں رہا۔ ہو سکتا ہے کہ اکمل خان بھی موتی لال کو بھول بھال گیا

ہوتے"

"الیس ٹی ایف والے منظم انداز میں کام کرتے ہیں۔ اقبال خان نے مصروفیت کی وجہ سے ادھر توجہ نہ دی ہو تو اور بات ہے مگر کوئی نہ کوئی اس کیس پر کام کر رہا ہو گا۔ کم از کم ٹرانسپورٹ پر ہونے والی گفتگو ضرور ریکارڈ کی جاری ہو گی۔ اس بات چیت کے نتائج حیران کن ثابت ہو سکتے ہیں۔"

"اب اسے فون کرنے میں کیا حرج ہے؟" زریا نے میرے رانا کل پر اعتراض کیے بغیر کہا۔

"جم کلارک کے معاملے میں اتنی بڑی غفلت استعمال کی گئی ہے کہ میں اس بار بدترین اغوا خلائی سمجھتا ہوں۔ پھر وہ اپنی فورس میں موجود غداروں کی طرف سے بھی فکرمند تھا۔ کل اس سے ملاقات ہو گی تو بات کر لیں گے۔"

"مگر میں کل تک انتظار نہیں کر سکتی۔" زریا نے اپنا نادر شاہی فیصلہ سنایا۔

"انتظار نہیں کر سکتیں تو پھر کیا کرو گی؟" غزالہ نے قدرے حیرت سے پوچھا۔

"تم بھول رہی ہو کہ روزی اس کی پرانی گرل فرینڈ ہے۔" زریا نے سنتی خیز مسکراہٹ کے ساتھ غزالہ کو بتایا "وہ ایک کاک ٹیل پارٹی میں روزی کو اپنے ساتھ گوا لے جانے کا منصوبہ بنا چکا ہے۔ میں کچھ کروں یا نہ کروں، روزی تو جب چاہے اسے فون کر سکتی ہے اور اس وقت ویسے بھی روزی نشے میں ہے۔"

"لعنت ہو سوتی لال پر" سلطان شاہ نے برا سا منہ بنا کر کہا "وہ روزی کی طلب میں واقعی مرا جا رہا ہو گا۔"

"میں بھی اس کی آواز سننے کو مری جا رہی ہوں.... روزی بول رہی ہوں تا!" وہ بانہیں پھیلا کے بولی۔

"تفریح رہے گی" غزالہ نے زریا کی تجویز کی تائید کی "روزی کے فون کرنے سے کوئی فرق نہیں پڑے گا۔"

"اگر سوتی لال کے فون کے ساتھ ٹیپ ریکارڈنگ کا چکر ابھی تک چل رہا ہے تو اول خان کا کوئی نہ کوئی آدمی خود ہی ساری گفتگو سن لے گا۔ ہمیں اس کو بتانے کی ضرورت ہی نہیں آئے گی۔"

"چاہو تو تم اس ادارے فیکٹری کا فون نمبر بھی دے سکتی ہو۔" سلطان شاہ نے کہا۔

"ایسی حماقت ہرگز نہ کرنا۔" میں فوراً ہی بول پڑا مگر زریا نے مجھے بات پوری نہیں کرنے دی۔

"یہ دودھ پیتا بچہ ہے" زریا اس کی طرف اشارہ کرتے ہوئے بولی "اسے اپنے دل کی بھڑاس نکالنے دو۔ میں یہ بات اچھی طرح سمجھتی ہوں کہ وہ خبیث فون نمبر کے سہارے اس فیکٹری تک پہنچ سکتا ہے۔"

"میں بھی یہی بات بتانا چاہ رہا تھا" میں نے مطمئن ہو کر کہا۔

"تم خود سمجھدار ہو۔"

غزالہ نے سوتی لال کا فون نمبر تلاش کرنے کا قصد کیا مگر زریا نے اسے روک دیا۔ اسے سوتی لال کے گھر کا فون نمبر زبانی یاد تھا۔ زریا کے اس انکشاف پر سلطان شاہ کو پھر ایک موقع مل گیا وہ شوخی سے بولا "نمبر زبانی یاد ہے۔ اس کا مطلب ہے کہ چھپ چھپ کے فون کیے جاتے ہیں اور ہم سب کو الو بنایا جاتا ہے۔ میرا خیال ہے کہ تم اس وقت واقعی نشے میں ہو جبھی یہ راز خود کھول رہی ہو۔"

"تمہاری غلیظ کھوپڑی سے میں بھی صاف ستھری بات کی توقع نہیں کر سکتی۔" یہ کہہ کر زریا فون کی طرف متوجہ ہو گئی۔ اس وقت رات کا ایک بجنے والا تھا۔ زریا نے سوتی لال کا فون نمبر ملایا۔ دوسری طرف گھنٹی بجی اور بجتی ہی چلی گئی۔ زریا فون کا سلسلہ منقطع کیے بغیر بے بسی سے ایک ایک کی طرف دیکھتی رہی۔ اس وقت بھی یہی خیال تھا کہ اگر سوتی لال سو چکا ہے تو اسے گہری نیند سے بیدار کر کے تنگ کیا جانا چاہیے۔

شاید دسویں گھنٹی کے بعد دوسری طرف سے ریسیور اٹھایا گیا اور مخمور آواز کے بجائے غیر متوقع طور پر سوتی لال کی تر و تازہ آواز سن کر ہم سب حیران رہ گئے۔

"میں روزی بول رہی ہوں، سوتی ڈارلنگ" زریا نے اس کے طویل ہیلو کے جواب میں مخمور لہجے میں کہا "تم اتنی دیر سے کہاں مرے ہوئے تھے؟ میں تو مایوس ہو کر فون بند کرنے والی تھی۔"

"اوہ روزی!" سوتی لال کی تحیر زدہ آواز سے خوشی جھلک رہی تھی "مجھے خوشی ہے کہ تم نے دوبارہ مجھے فون کیا۔ میں مصروف تھا اس لیے فون اٹھانے میں تاخیر ہو گئی۔"

"کہاں مصروف تھے؟ کیا کوئی گرل فرینڈ آئی ہوئی ہے؟" زریا نے بگڑتے ہوئے لہجے میں کہا۔

"اپنی ایسی قسمت کہاں! جب تک جاگتا رہتا ہوں تم ہی سر پر سوار رہتی ہو۔ اس وقت بھی اسی میں الجھا ہوا تھا کہ تم کتنی دیر میں میرے پاس پہنچ رہی ہو؟"

"مجھے ایسے مرد سخت ناپسند ہیں جو کسی تمہید یا تکلف کے بغیر پوری ڈھٹائی سے براہ راست مطلب کی بات پر آ جاتے ہیں" زریا نے ناگواری سے کہا "پارٹی والی ملاقات میں تو تم ایسے نہیں تھے۔"

ریسیور پر سوتی لال کی بے ڈھنگی ہنسی کی آواز سنائی دی۔ وہ بولا "میں اب بھی ایسا نہیں ہوں۔ میں نے تم سے کوئی غلط بات نہیں کی۔ ذرا سی دیر کو اٹھ جاؤ، جلد ہی روزانہ آ جاؤ گی اور دن بھر کی اچھی باتیں کریں گے۔ میری ذہنی تھکن دور ہو جائے گی اور تم بھی خوش ہو جاؤ گی۔"

"میں نہیں آؤں گی" زریا نے کسی الھڑ دوشیزہ کی طرح پھنکارنا شروع کر دیا "پہلے یہ بتاؤ کہ تم نے مجھے فون کیوں کیا؟ میں مسلسل تمہارے فون کا انتظار کر رہی ہوں۔ اگر میری جگہ کوئی اور لڑکی ہوتی تو میں ہرگز تمہیں فون نہ کرتی۔ تم بہت بے مروت اور بے حس آدمی ہو۔"

"تم مجھے گالیاں بھی دے لو تو میں برا نہیں مانوں گا۔"

سے بڑی خوش دلی سے کہا گیا "مجھے تمہارا فون نمبر مل جاتا تو اپنے فون نمبر دے کر تم بے زار ہو جاتیں۔ یہ میری بدقسمتی ہے کہ یا فون نمبر نہیں لکھ کر بھول گیا اور کوشش کے باوجود اسے یاد نہیں کر سکا۔"

"ویسے تم کیا کام کرنے ہو جو اس قدر غائب دماغ بنے ہو۔ ہر مزاج سرو لڑکیوں کے فون نمبر اپنی جان سے بھی زیادہ عزیز ہے اور ایک تم ہو کہ بس۔ یہ بتاؤ کہ میرے کام کا کیا بنا؟"

"لڑکی تو کسی نہ کسی کام کا بندوبست بھی ہو جائے گا۔ تم جیسی حوصلہ مند اور مہم جو لڑکیوں کے لیے کبھی کام کی کمی نہیں ہوتی۔ کام رومانس کے علاوہ بھاری آمدنی کے مواقع بھی ہوتے ہیں۔"

"تم نے کیسے سمجھ لیا کہ میں حوصلہ مند اور مہم جو ہوں" ویرا پر اسرار بنی رہی تھی۔

"کاک ٹیل پارٹی میں تم سے ہونے والی ملاقات مجھے اچھی طرح یاد ہے" اس نے سفید جھوٹ بولا پھر اپنی بات بڑھاتے ہوئے کہا "مہم جوئی کا اندازہ لگانے کے لیے یہی ایک بات کافی ہے کہ تم بڑی بار رات گئے مجھے فون کر رہی ہو۔ ویسے تم ان دنوں کیا کرتی ہو؟"

"نوکری تلاش کرتی ہوں" ویرا نے بے ساختہ جواب دیا "اور کام کرنا چاہتی ہوں۔"

"میں نہیں مان سکتا۔ تم جیسی آزاد خیال لڑکی نوکری کو اچھا نہیں سمجھتی۔"

"اصل خرابی یہی ہے۔ ہر دفتر میں بوڑھے گدھ میری ذہانت دیکھنے کے بجائے للچائی ہوئی نظروں سے میرے وجود کو گھورتے رہتے ہیں۔ ایسے لوگوں سے مجھے گھن آتی ہے۔"

"کاک ٹیل پارٹیوں میں شریک ہونے والی لڑکی کو اتنا تنگ نظر نہیں ہونا چاہیے۔"

"میں تنگ نظر نہیں ہوں۔ جو بڑھاپے میں سڑتے ہوئے والی سے مجھے گھن آتی ہے۔ ہنستے کھلکھلاتے نوجوان مجھے پسند ہیں جہاں ہر طرف تازگی اور شادمانی ملتی ہے۔ میں اپنی مرضی سے اپنے ہم عمر نوجوانوں کے ساتھ زندگی کا بھرپور لطف اٹھاتی ہوں لیکن کسی دفتر میں ملازمت کرتے ہوئے بڑھے گدھوں کی برداشت کرنا میرے بس سے باہر ہے۔ اسی لیے میں کافی دنوں سے بے روزگار ہوں۔ سمجھ آ گیا تو کیا کوئی نوکری مل جائے گی؟"

"خوب ہے۔ تم ہو شیار بھی ہو۔ تم میں تو بے شمار خوبیاں ہیں۔ تم کب آئی ہو؟"

"پہلے کام کے بارے میں کچھ پتا چلے۔ اسی کے بعد تم سے ملنے کے بارے میں سوچوں گی۔"

"نوکری خرچ پر ممبئی اور سیر و تفریح۔ تنخواہ الگ سے۔" موتی لال کی آواز میں تمسخر نمایاں ابھری۔

"تم نے طریقے سے کام کیا ہے۔ یہ کام تو نہیں ہوا۔ سیر و تفریح کا شوق نہ تو نوکری کا مقصد ضرور ہو گا؟"

"ہمم بہت چالاک ہو" شاید موتی لال نے گہرا سانس لے کر کہا تھا "تمہیں کچھ لوگوں سے قربت کرنا ہو گا۔ وہ لوگ معزز اور شریف ہوں گے۔ تم ان سے کوئی کراہت محسوس نہیں کرو گی۔ انہیں مجھ سے متعارف کرانے کے بعد تمہارا کام ختم ہو جائے گا اور تمہیں بہت سے دام دیے جائیں گے۔ اس دوران میں تمہاری قسمت نے ساتھ دیا اور تم شہر میں ایک بدمعاش کی نشاندہی کرانے میں کامیاب ہو گئیں تو تمہیں مالا مال کر دیا جائے گا۔"

ویرا نے دور رس نظروں سے اداری طرف دیکھتے ہوئے پُرتجسس لہجے میں پوچھا "کون بدمعاش؟"

"تمہیں اس کے بارے میں بریف کر دیا جائے گا۔ اوّل درجے کا مکار اور حرامی ہے۔ اس کا راز کھل جائے تو وہ آنکھوں سے کاجل تک اڑا لے جاتا ہے۔ عام طور سے روپوش رہتا ہے۔ وہ تمہارا اصلی ٹارگٹ ہو گا۔"

"میرا خیال ہے کہ وہ میرے لیے دلچسپ شکار ہو گا۔ شہر کے رنگین مزاج شرفا کو پھانسنے کے لیے تم کو بہتیری لڑکیاں مل جائیں گی جو ہر شام بن سنور کر بڑے ہوٹلوں کی لابیوں اور طعام گاہوں میں منڈلاتی پھرتی ہیں۔"

"شاید تم نے زندگی کو بہت قریب سے دیکھا ہے اسی لیے بڑی بڑی باتیں بھی آسانی سے کہہ جاتی ہو" موتی لال ویرا کی صلاحیتوں کا اعتراف کرنے پر مجبور تھا "لیکن یہ نازک معاملات فون پر طے نہیں کیے جا سکتے۔ تم آ جاؤ۔ میں تمہیں یقین دلاتا ہوں کہ تمہیں تمہاری پسند کا کام دیا جائے گا۔"

"زیادہ نہیں تو مجھے اس نابکار کا نام ہی بتا دو۔ میں موقع نکال کر صبح تمہارے دفتر آؤں گی۔"

"صبح؟" موتی لال کی آواز پر مایوسی کی پھٹکار چھا گئی "ابھی کیوں نہیں آتیں؟"

"میں کسی دوست کے گھر پر ہوں۔ اس وقت باہر نہیں نکل سکتی۔"

"پھر فون نمبر ہی دے دو" اس وقت موتی لال کی حالت کا اندازہ لگانا مشکل نہیں تھا۔

"بے روزگاری کی وجہ سے میرے ٹھکانے تیزی سے بدلتے رہتے ہیں" اس بار ویرا نے اسے چڑانے کے بجائے مطمئن کرنے کی ارادی کوشش کی تھی "میں بتا چکی ہوں کہ اس وقت بھی کسی دوست کے گھر پر ہوں۔ کل تم نے نوکری دلوا دی تو میں کسی ہوٹل میں ڈیرا ڈالنے کے بعد لوگوں کو فون نمبر دینے کی پوزیشن میں آ جاؤں گی۔"

"پھر تم کس نمبر پر میری کال کا انتظار کر رہی تھیں؟" اس بار موتی لال نے اسے پکڑ لیا۔

"وہ مذاق تھا" ویرا ہنس پڑی "کاک ٹیل پارٹی میں تم نے اتنی زیادہ پی لی تھی کہ میرے ورد قصہ بتانے کے باوجود تم نے میرا فون نمبر نوٹ نہیں کیا تھا۔ سچ پوچھو تو تمہاری اس بے پروائی سے مجھے سخت

ہوا تھا؟"

"کل ملو گی تو سارے گلے شکوے دور کردوں گا۔ کس وقت آرہی ہو؟"

"دس اور بارہ کے درمیان۔ لیکن تم نے مجھے اپنے بڑے شکار کا نام نہیں بتایا؟"

"بار بار اس کا ذکر نہ کرو" پہلی بار اس کی آواز سے قدرے بدمزگی کا اظہار ہوا "اس وقت بھی میں پاکستان بھر میں ذکی کے متوقع ٹھکانوں کی فہرست بنانے میں مصروف تھا۔ وہ ہم لوگوں کے اعصاب پر سوار ہوکر رہ گیا ہے؟"

"یعنی اس شخص کا نام ذکی ہے" درا نے تائید طلب لہجے میں کہا۔

"ظاہر ہے ورنہ کسی اور کے لیے مجھے اپنی رات کالی کرنے کیا کی ضرورت تھی؟"

"میرا خیال ہے کہ یہ نام میرا سنا ہوا ہے" درا کی آواز پُرخیال ہوگئی "جیسے صبح آؤں گی تو ہوسکتا ہے کہ مجھے تفصیل بھی یاد آچکی ہو۔ اب میں سونے تک اسی کے بارے میں سوچتی رہوں گی؟"

"اسے اتنی اہمیت نہ دو" سونی لال کی آواز میں رقیبانہ تلخی ابھر آئی "وہ بس ایک چالاک چوہا ہے۔ ہم نے اس کے لیے چوہے دان لگائے ہوئے ہیں اور وہ ان سے بچتا پھر رہا ہے۔ لیکن وہ زیادہ دنوں تک زندہ نہیں رہ سکے گا۔ بستر پر لیٹ کر تم میرے بارے میں سوچنا تاکہ تم خواب میں بھی مجھے دیکھتی رہو......"

درا نے ایک معصومانہ سا قہقہہ لگایا اور بولی "میں اپنے خوابوں میں تمہیں دیکھوں یا اسے، اس سے تمہیں کیا فرق پڑتا ہے۔ خواب تو بس خواب ہی ہوتے ہیں جن کی لذت یا اذیت خواب دیکھنے والے کے تصورات تک محدود رہتی ہے۔ ایسی تصوراتی ملاقاتوں کے بارے میں سوچ کر تم بلاوجہ اپنا خون سکھا رہے ہو۔"

سونی لال کے ایک گہرے سانس کی آواز ابھری پھر اس نے کہا "یہ دل کی باتیں ہیں۔ تم انہیں نہیں سمجھ سکتیں۔ تم نے اپنی باتوں سے مجھے اپنا گرویدہ کرلیا ہے۔ میں تمہاری زبان سے اپنے سوا کسی اور مرد کا ذکر برداشت نہیں کرسکتا۔ تم اسے رقابت یا حسد بھی کہہ سکتی ہو......"

"تم نے خود بخود مجھ پر فریفتہ ہوکر رشک و حسد اور رقابت کا اظہار شروع کردیا اور مجھ سے کچھ پوچھنے کی ضرورت محسوس تک نہیں کی۔ ایسا یک طرفہ عشق تم جیسے عقلی آدمی کو زیب نہیں دیتا" درا نے اس کی بات کاٹ کے کہا۔

"مجھے پوچھے بغیر ہی تمہاری مرضی کا علم ہے" اس کی طرف سے کسی تردد کے بغیر جواب آیا "تمہاری دوسری فون کال کا مطلب ہے کہ تمہارے دل میں میرے لیے کوئی نرم گوشہ ضرور موجود ہے۔ راتوں کو جب نیند نہ آئے تو وہی لوگ یاد آتے ہیں جو دل سے قریب اور کسی حد تک درجے میں پسند ہوں۔"

"ہمیشہ پسندیدگی ضروری نہیں ہوتی۔ بعض لوگ نفرت کی وجہ سے بھی یاد آتے رہتے ہیں۔"

"نفرت کی زبان دوسری ہوتی ہے" وہ درا کو پہچاننے کے بارے میں بہت پُراعتماد تھا۔

"بغل میں چھری اور منہ پر رام رام تمہارے ہاں کی کہاوت ہے" درا قدرے جارحانہ لہجے میں بولی "ہوسکتا ہے کہ میں تمہیں کوئی نقصان پہنچانے کی منصوبہ بندی کرکے تم سے میٹھی میٹھی باتیں کررہی ہوں۔"

"میں اتنا بے وقوف نہیں ہوں کہ تمہارے خلوص کو نہ پہچان سکوں۔"

درا نے ہم لوگوں کی طرف دیکھ کر بائیں آنکھ دبائی اور بولی "تم ذکی کے ٹھکانوں کی فہرست بناؤ۔ اب صبح ملاقات ہوگی۔ دعا کرنا کہ مجھے یہ یاد آجائے کہ ذکی کے بارے میں نے کہاں اور کیا سنا تھا۔"

سونی لال کی طرف سے گڈبائی کے ساتھ ہی ایک جماہی کی آواز سنائی دی اور درا نے فون بند کردیا۔ اس وقت درا کی آنکھوں میں وہی بے رحمانہ چمک نظر آرہی تھی جو چوہے کی بے بسی سے کھیلتی ہوئی بھوکی بلی کی آنکھوں میں ہوتی ہے۔ اس نے سونی لال کو پوری طرح اپنی ذات کے سحر میں گرفتار کرلیا تھا۔

"اسے کل صبح ہی ٹھکانے لگایا جاسکتا ہے" درا نے پُراعتماد لہجے میں کہا۔

"مشکل یہ ہے کہ تم اس کے سامنے نہیں جاسکتیں۔ ایک زمانے میں ان لوگوں سے تمہارے گہرے مراسم رہے ہیں۔ بھارتی قونصل خانے کے بیشتر ملازمین تمہیں دیکھتے ہی پہچان لیں گے" میں نے کہا۔

"پرانی تلخ باتیں یاد نہ دلاؤ" درا خفت آمیز ہنسی کے ساتھ بولی۔ شاید اسے بھی وہ واقعات یاد آگئے تھے جو غزالہ کی کراچی سے نئی دہلی منتقلی کے دوران میں رونما ہوئے تھے۔ وہ میرے خلاف درا کی ایک زبردست انتقامی سازش تھی۔ مجھے گھیرنے کے لیے اس نے غزالہ کو شریمان سنگھ کے حوالے کردیا تھا۔ وہ انتہائی خبیث اور بدباطن شخص تھا۔ اس نے مجھ سے سودے بازی کی نیت سے غزالہ کو فوری طور پر نئی دہلی منتقل کرادیا۔ مجھ سے تفصیلی بات چیت کے بعد جب درا کو اپنی سنگین غلطی کا احساس ہوا تو بازی اس کے ہاتھ سے نکل چکی تھی۔ اس نے بھارتیوں سے مطالبہ کیا کہ غزالہ کو ہانگ کانگ میں اس کے آدمیوں کے حوالے کیا جائے۔ اس نے مذاکرات میں کچھ ایسا پیچ ڈالا کہ بھارتی اہل کار غزالہ کو ہانگ کانگ لانے پر مجبور ہوگئے لیکن ان کی نیت صاف نہیں تھی۔ وہ غزالہ کو بظاہر ہانگ کانگ لاکر درا کی تسلی کرنے کے بعد خفیہ طور پر اسے واپس بھارت لے جانے کا ارادہ رکھتے تھے۔

اس مرحلے پر ہانگ کانگ کے ڈان کونگ فو ہادے کام آیا۔ وہ درا کا منہ بولا باپ تھا۔ اس کی جان توڑ کوششوں سے غزالہ ہانگ کانگ میں

واقف تو کی حویلی میں پہنچا دی گئی۔ یہ الگ بات ہے کہ وزلان سے زراب کی بازیابی میں ہمیں کیا کیا پاپڑ بیلنے پڑے۔ اس سنسنی خیز مہم جوئی کا خوشگوار ترین پہلو یہ تھا کہ مکاؤ سے واپسی پر غزالہ باقاعدہ طور پر میری ہونے والی بن چکی تھی۔

غالباً میرے ایک ہی حوالے نے وریا کے ذہن میں وہ تمام واقعات تازہ کر دی تھیں۔ میں نے جلدی سے کہا "میں ماضی کی کسی بات کو نہیں چھیڑنا چاہتا۔ میں تمہیں صرف یہ بتانا چاہ رہا تھا کہ تم اس قونصل خانے کے عملے کے لیے اجنبی نہیں ہو۔ وہ سب تمہیں اور تم ان کو پہچانتی ہو۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم بھی اس وقت کی گفتگو کی روشنی میں اسے پکڑنے کے امکانات پر غور کر رہے ہو؟"

"ظاہر ہے۔ ہاتھ آئے ہوئے موقع سے فائدہ نہ اٹھانا حماقت کے زمرے میں آتا ہے۔"

"کمال ہے!" اچانک سلطان شاہ بول پڑا "ابھی تک ازل خان کا فون نہیں آیا۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس وقت وہ وریا اور سوتی لال کی گفتگو سننے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔ ہمیں اس کو باخبر کرنا ہوگا۔"

"ممکن ہے کہ موتی لال کے فون سے آپریشن ہٹا دیا گیا ہو۔" وریا نے رائے زنی کی۔

"ازل خان کا درمیان میں آنا ضروری نہیں ہے" میں نے کہا "اس وقت سوتی لال دام میں آیا ہوا ہے۔ وریا اسے گھیر سکتی ہے لیکن مشکل یہ ہے کہ وریا پہچان نہ جائے گی۔ یہ موقع گنوا کر ہمیں افسوس رہے گا۔"

"میری جگہ غزالہ اس سے ملنے پہنچ جائے تو کیسی رہے گی؟" وریا نے اچانک تجویز پیش کی۔

"نہیں" غزالہ نے فوراً ہی اپنے کانوں کو ہاتھ لگائے "یہ میرے بس سے باہر ہے۔ وریا نے اس سے جس قسم کی باتیں کی نبھا دینا میں نہیں کر سکتی۔ وہ چالاک آدمی ہے۔ دو چار جملوں میں ہی بھانپ لے گا کہ اس کے ساتھ دھوکا کیا گیا ہے اور ہماری بازی بالکل الٹ جائے گی۔"

"اس کے علاوہ غزالہ بھی ان لوگوں کے لیے اجنبی نہیں ہے" میں نے وریا کو یاد دلایا۔

ہم لوگ دیر تک سر جوڑے بیٹھے رہے لیکن اس مسئلے کا کوئی حل تلاش نہیں کر سکے۔

اچانک ہی وریا اپنی جگہ چھوڑ کر اٹھی تو ہم تینوں چونک کر استفسار طلب نگاہوں سے اس کی طرف دیکھنے لگے۔ ہماری نگاہوں کے جواب میں وہ مسکراتے ہوئے بولی "تم تینوں کے خون سفید ہو گئے ہیں۔ آپس میں ایک دوسرے کی خبر گیری خوب کرتے ہو لیکن کسی اور کے معاملے میں چھوٹ ہو کر رہ جاتے ہو۔"

"کس کی بات کر رہی ہو؟" سلطان شاہ نے قدرے حیرت سے سوال کیا۔

"جہانگیر کو کمرے میں پہنچانے کے بعد سب ہی اسے بھولے ہوئے ہیں۔ میں اسے دیکھنے جا رہی ہوں" یہ کہہ کر وہ جہانگیر کی خواب گاہ کی طرف چلی گئی۔

غزالہ نے اس سے کچھ کہنا چاہا لیکن میں نے اسے خاموش کرا دیا "اس وقت وہ نہیں رکے گی۔ جہانگیر کی خبر گیری کا بہانہ کر کے وہ دو گھنٹی کا ایک آدھ پیگ لینے گئی ہے۔ وہ آج تک جاگتی رہے گی۔ تھوڑے تھوڑے وقفے سے پیتی رہے گی۔ اپنی اسی عادت کی وجہ سے اس نے جہانگیر کی ایک بوتل کچن کیبنٹ میں چھپائی تھی۔"

"تو وہ وریا کی حرکت تھی؟" غزالہ حیرانگی سے بولی "غضب خدا کا! وہ کیسی ڈھٹائی اور بے دلیری سے جہانگیر پر الزام تراشی کر رہی تھی۔ میں خود جہانگیر کی طرف سے شبہے میں پڑ گئی تھی کہ بوتل اسی نے چھپائی ہوگی۔"

میں سگریٹ سلگا کر صوفے پر نیم دراز ہو گیا اور مسکراتے ہوئے بولا "وہ بہت کم جھوٹ بولتی ہے لیکن جب بولتی ہے تو چوری اور سینہ زوری کے اصول پر عمل کرتی ہے۔ مجھے متنازعہ بوتل کے بارے میں پوری بات معلوم تھی لیکن میں اس جھڑپ سے لطف اندوز ہونے کے لیے دانستہ خاموش رہا تھا۔"

"جہانگیر وریا کی الزام تراشی پر بری طرح بوکھلا گیا تھا" غزالہ اس کچوئیشن کو یاد کر کے ہنس پڑی۔

وریا چند منٹ بعد واپس آئی تو اس کی سانسوں میں الکحل کی تیز اور تیکھی بو رچی ہوئی تھی۔ اس بو کو محسوس کر کے ہم تینوں نے چوری چوری معنی خیز نگاہوں کا تبادلہ کیا لیکن کسی نے وریا سے کچھ نہیں کہا۔

"وہ کسی مردے کی طرح مسہری پر پڑا ہوا ہے" وریا از خود اپنی رپورٹ دینے لگی "اس کا آدھا دھڑ مسہری سے نیچے لٹک رہا تھا۔ میں اسے گھسیٹ کر مسہری کے وسط میں ڈال آئی ہوں۔"



"اگر تمہاری بجلی چارج ہو چکی ہو تو سونی لال کے مسئلے کا کوئی حل سوچو۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔

ویرا نے غضب ناک نگاہوں سے مجھے گھورا اور بولی "میری بجلی کبھی ڈاؤن نہیں ہوتی۔۔۔ اگر تم نے مجھ پر گھٹیا قسم کا کوئی طنز کرنے کی کوشش کی ہے تو مجھے اس کی ذرا بھی پروا نہیں ہے۔"

"یہی تمہاری صحت مندی کا راز ہے۔" سلطان شاہ نے کہا "میرا خیال ہے کہ سونی لال تم سے ویرا کے طور پر متعارف نہیں ہے کیونکہ میں نے بھارتی قونصل خانے کے حوالے سے ریلی اور اس کا نام سنا ہے۔"

"تمہارا یہ خیال حیرت ناک طور پر درست ہے" ویرا نے مضحکہ اڑانے والے لہجے میں کہا۔

ویرا کے رویے پر دھیان دیے بغیر سلطان شاہ نے اپنی بات آگے بڑھاتے ہوئے کہا "قونصل خانے جانے میں ویرا کے پہچان لیے جانے کا ڈر ہے۔ اسے کسی بہانے سے سونی لال کو باہر بلانا چاہیے۔ وہ اپنی دانست میں ویرا پر ڈورے ڈال رہا ہے اس لیے قوی امید یہی ہے کہ وہ اکیلا آئے گا اور ہم لوگ اسے پکڑ لیں گے۔"

"یہ سامنے کی بات ہم میں سے کسی کو کیوں نہیں سوجھی؟" ویرا نے اس قدر سنجیدگی سے وہ سوال کیا کہ سلطان شاہ کچھ پریشان ہو گیا۔ شاید اسے اندیشہ ہوا ہو کہ اس کی تجویز میں کوئی جھول ہے اور ویرا اس جھول کو واضح کر کے اس کا مضحکہ اڑانے کا ارادہ رکھتی ہے۔

لیکن ایسی کوئی بات نہیں تھی۔ بعض اوقات انسان الجھنوں میں گھر کر انتہائی محنت کے ساتھ بڑے بڑے امکانات کے بارے میں سوچتا رہتا ہے کہ سامنے کی باتیں اس سے نظر انداز ہو جاتی ہیں۔

سلطان شاہ کی تجویز کی ہوئی راہ میں کوئی پیچیدگی نہیں تھی۔ ہم چاروں نے اس پر مختصر سا تبادلۂ خیال کیا اور اپنی اپنی خواب گاہوں کی طرف چل دیے۔ غزالہ ویرا کے ساتھ تھی۔ سلطان شاہ میرے حصے میں آیا تھا۔

میں اپنے کمرے میں داخل ہونے سے پہلے جہانگیر کی خواب گاہ کی طرف بڑھا تو سلطان شاہ نے فوراً مجھے ٹوک دیا "معلوم ہوتا ہے کہ ویرا کے بعد اب تمہیں بھی عرق خواب آوری کی جستجو ہے؟"

"ہر وقت ایک ہی دوا اچھی نہیں لگتی۔۔۔ کمرے میں جاؤ میں اسے دیکھ کر آتا ہوں۔" اسے خشک سا جواب دے کر میں اپنی راہ پر ہو لیا۔ جہانگیر کے کمرے کا دروازہ کھلا ہوا تھا اور اندر زیرو واٹ کے بلب کی مدھم سی سبز روشنی پھیلی ہوئی تھی۔ اس روشنی میں ایک میز پر رکھی ہوئی بوتل واضح طور پر نظر آ رہی تھی۔ اس کے ساتھ گلاس بھی موجود تھے۔ پچھلی بار میں جہانگیر کو اس کمرے میں چھوڑنے آیا تو وہ دونوں چیزیں میز پر موجود نہیں تھیں۔ اس کا ایک ہی مطلب تھا کہ وہ ان سے استفادہ کرنے کے بعد انہیں ان کی جگہ پر واپس رکھنا بھول گئی تھی۔ کمرے میں ۔۔۔ کے بعد جہانگیر

اس قابل ہی نہیں تھا کہ کسی چیز کو اس کی جگہ سے لا کر قرینے سے میز پر رکھ سکے۔

میں نے غیر ارادی طور پر پلٹ کر پیچھے دیکھا۔ دروازہ بدستور بند تھا۔ میں نے بوتل میں سے خاصی مقدار گلاس میں انڈیلی، فریج کھول کر یخ بستہ پانی سے گلاس کو پورا کیا اور تین چار لمبے لمبے سانسوں میں وہ تلخ سیال ختم کر دیا۔ اس وقت دوا کی بجھائی ہوئی دوا میرے لیے فرحت کا سبب بن گئی تھی۔ وہ گلاس خالی کرنے کے بعد میں نے ٹھنڈے پانی کے دو گھونٹ لیے تاکہ میرے منہ میں رچی ہوئی بو ختم ہو سکے اور پھر جہانگیر پر سرسری نظر ڈال کر باہر نکل آیا۔

○○○

اگلے دن کے اخبارات میں پہلے صفحے پر سنسنی خیز خبریں موجود تھیں۔

ہم میں سے کسی کو یہ توقع نہیں تھی کہ سی آئی اے کے دو سفید فام اہل کاروں اور ان کے معاون و مترجم کی لاشیں اتنی جلدی دریافت کر لی جائیں گی کہ وہ خبر صبح شائع ہونے والے اخبارات میں آ سکے گی لیکن ویرا کی طرف سے ہیری اور ایک نارمن کو ٹھکانے لگائے جانے کے فوری بعد غالباً ان لاشوں کی تلاش شروع کر دی گئی تھی۔

اخبار میں مرنے والوں کے نام ولیم، واجد اور ہارون شائع ہوئے تھے۔ وقت ناکافی ہونے کی وجہ سے خبریں بہت تشنہ تھیں۔ یہ تسلیم کر لیا گیا تھا کہ ولیم اور راجہ اہم امریکن سفارتی افسران تھے جو اپنے ڈرائیور کے ساتھ شہر کی سیر کے لیے نکلے تھے کہ نامعلوم دہشت گردوں کی بربریت کا نشانہ بن گئے۔ ان کے اصل مشن اور سی آئی اے سے تعلق کے بارے میں مکمل خاموشی اختیار کی گئی تھی۔

گولیوں کا نشانہ بننے والوں کے نام ولیم اور ہارون تھے جب کہ واجد کسی "پراسرار آتشیں ہتھیار" کے ذریعے موت کے گھاٹ اتارا گیا تھا۔ ان کی الگ الگ ملنے والی لاشوں اور طریقۂ قتل کے نمایاں فرق نے پوری صورت حال کو بری طرح الجھا کر رکھ دیا تھا اور پولیس کے اہم افسران دونوں وارداتوں کو مجرموں کے ایک ہی گروہ کی حرکت سمجھنے پر آمادہ نہیں تھے۔ ان کا خیال تھا کہ وہ الگ الگ گروہوں کا نشانہ بنے ہیں۔ یہ ایک عجیب اتفاق تھا کہ وہ تینوں ایک ساتھ شہر کی سیر کرنے نکلے اور دو مختلف حملوں میں اپنی جانیں کھو بیٹھے۔

اخبارات کو وہ خبر غالباً اتنی تاخیر سے ملی کہ اصل خبر اور تصاویر ہی چھپ سکیں۔ اخباری نامہ نگار کی قیاس آرائی اور غیر مصدقہ ذرائع سے ملنے والی یا تبصرہ معلومات شامل اشاعت نہیں ہو سکی تھیں۔

وہ پوری خبر پڑھنے کے بعد میں نے پورا اخبار چھان مارا لیکن امریکن قونصل خانے یا ایچ ڈی نارمن کے بارے میں کہیں ایک لفظ بھی نہیں چھپا تھا۔ ۔۔۔ مطلب ۔۔۔ ذرائع ابلاغ کی حد تک

ان لوگوں نے بھی پشت رہنے کا فیصلہ کیا تھا مگر مجھے اندازہ تھا کہ اس شہر کے قتل کے بعد امریکنوں نے نیچے سے اوپر تک پوری انتظامیہ کو نچا کر رکھ دیا ہوگا۔

راجر کے قتل میں استعمال ہونے والے پراسرار آتشیں ہتھیار کے بارے میں خاصی دلچسپ قیاس آرائی کی گئی تھی۔ اسے ایسا ہتھیار قرار دیا گیا تھا جو دھماکے کے بغیر اتنی حرارت پیدا کرتا ہے کہ اس کی زد میں آنے والی ہر چیز جل کر کوئلہ بن جاتی ہے اور نظریے کی حمایت میں راجر کے سامنے کے دانتوں کا حوالہ دیا گیا تھا جو کوئلہ بن کر چور چور ہو گئے تھے۔ اس کے دہانے سے سر تک ایک سوراخ پایا گیا تھا جب کہ بغلی دانت صحیح سلامت تھے۔

رات کو ہم لوگ ویرا کے ساتھ موتی لال کا شکار کھیلنے کا پروگرام طے کر کے سوئے تھے' اس لیے سویرے ہی اٹھ گئے تھے لیکن ناشتے کے بعد ہم اس نتیجے پر پہنچ چکے تھے کہ شہر میں جاری سرگرمیوں کی وجہ سے ہمارا باہر نکلنا خطرناک ہو سکتا تھا۔ میری اور ویرا کی سرگرمی کے سلسلے میں امریکن قونصل خانے کے حکام اس حد تک واقف ہو چکے تھے کہ انہوں نے جم کلارک کی موت کے بعد ہی میری اور ویرا کی تصاویر مقامی اداروں کو فراہم کر کے ہمیں ملزم نامزد کروا دیا تھا۔ ہم لوگوں کو ایس پی ایف کی مکمل پشت پناہی حاصل تھی لیکن وہ فورس دیاسی ریکارڈ پر سرے سے کوئی وجود ہی نہیں رکھتی تھی۔ امن و امان کے قیام اور قانون کے نفاذ کے ذمے دار اداروں کے اعلیٰ حکام بعض پراسرار رابطوں کے ذریعے ایس پی ایف کی ہدایات پر عمل کرنے کے پابند تھے لیکن صرف اسی حد تک جہاں ان کی کھلی کارکردگی پر کوئی حرف نہ آتا ہو۔ ایسے اداروں میں بھی نچلے درجے کے فعال ایس پی ایف کے وجود سے بے خبر تھے جب کہ بیشتر عملی اقدامات اسی سطح پر کیے جاتے تھے۔

اگر ہم لوگ موتی لال کو گھیرنے کے لالچ میں باہر نکلتے اور پولیس کی کوئی گشتی پارٹی ہم پر ہاتھ ڈال دیتی تو وہ معاملہ فوری طور پر اتنی تشہیر حاصل کر لیتا کہ اول خان اور اس کے بڑے اپنی تمام تر کوششوں کے باوجود ہماری گلوخلاصی کے لیے کچھ نہیں کر سکتے تھے۔

ہم لوگ اسی سوچ بچار میں مصروف تھے کہ نو بجے اول خان کا فون آ گیا۔ اس نے چھوٹتے ہی ہم لوگوں کے پروگرام کے بارے میں دریافت کیا۔ جب اسے یہ معلوم ہوا کہ سب لوگ ریسٹ ہاؤس ہی میں موجود ہیں تو اس نے سب کو وہیں ٹھہر کر اپنا انتظار کرنے کی ہدایت کی اور عجلت میں فون بند کر دیا۔

"اسے کیا پریشانی لاحق ہو گئی؟" اول خان کا پیغام سننے کے بعد ویرا نے پوچھا۔

"حالات میں بڑی تبدیلی رونما ہوئی ہے۔ میں نے اس کے لب و لہجے سے اندازہ لگایا ہے کہ اسے ہمارے یہاں موجود ہونے کی امید نہیں تھی۔ دیکھو' اب وہ کن خبروں کے ساتھ آتا ہے" میں نے کہا۔

"اس نے ویرا اور موتی لال کی گفتگو کا کوئی ذکر نہیں کیا؟" غزالہ نے پوچھا۔

"نوبت ہی نہیں آئی۔ دو جملوں میں بات ختم ہو گئی۔ وہ بہت عجلت میں تھا۔"

قیاس آرائیاں ہوتی رہیں اور وقت دھیمے دھیمے گزرتا رہا۔ اس وقت ہم چاروں ڈرائنگ روم میں بیٹھے ہوئے تھے۔ جہانگیر کو گہری نیند سے بیدار کرنے کی تمام کوششیں ناکام ہونے کے بعد اسے اس کے حال پر چھوڑ دیا گیا تھا۔ ویرا کا اندازہ تھا کہ رات کا گہرا خمار اترنے سے پہلے وہ بستر چھوڑنے کے قابل نہیں ہو سکے گا۔

بیس منٹ میں اول خان جہانگیر کی فیکٹری آ پہنچا۔ اس کے بشرے سے تھکن اور خستہ حالی جھلک رہی تھی۔ آنکھوں سے بے خوابی کی علامات ظاہر ہو رہی تھیں۔ شاید وہ ساری رات مصروف رہا تھا۔

"خدا کا شکر ہے کہ میں نے تم لوگوں کے باہر نکلنے سے پہلے ہی رابطہ کر لیا" وہ آتے ہی کسی تمہید کے بغیر بولا "باہر نکل کر تم سب ناقابلِ تصور مشکلات میں گھر سکتے تھے۔"

"تم نے یہ کیسے سمجھ لیا کہ ہم کہیں جانے والے تھے؟" ویرا نے سوال کیا۔

"میں نے صبح تین بجے تمہاری اور موتی لال کی گفتگو کی ریکارڈنگ سن کر اندازہ لگا لیا تھا کہ اب تم لوگ اسے گھیرنے کے چکر میں ہو گے ہو" وہ بولا "موتی لال کی باتوں سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ آسانی سے تمہارے جال میں پھنس سکتا ہے لیکن تمہارے لیے شہر کے حالات تشویشناک ہیں۔ امریکن قونصل خانے کی فراہم کی ہوئی تصویر کی بنا پر آج صبح تک شہر کے چار تھانوں میں تجربے کار افسران ایسے افراد کو پکڑ لائے ہیں جن پر ذرا بھی ہونے کا شبہ کیا جا رہا ہے۔ تم اندازہ لگا سکتے ہو کہ ان بے گناہوں کی کیسی درگت بنائی گئی ہوگی۔ مجھے صرف اس بات سے اطمینان ہے کہ تفتیش مکمل ہوتے ہی ان بے چاروں کو آزادی مل جائے گی مگر چھاپوں اور تلاش کا سلسلہ ابھی تک جاری ہے۔"

"چار تھانے؟" سلطان شاہ نے حیرت سے دہرایا "کیا امریکنوں کے ساتھ ہمارے پولیس افسران کا بھی دماغ چل گیا ہے؟ وہ بے گناہ شہریوں کو ہراساں کرتے پھر رہے ہیں؟"

"اوپر کا دباؤ ذہین ترین افسروں کے دماغ بھی ماؤف کر دیتا ہے۔ غنیمت یہ ہے کہ ویرا کی تصویر دھندلی ہے۔ اگر ان کے پاس کوئی واضح تصویر موجود ہوتی تو حالات قابو سے باہر ہو سکتے تھے۔"

"پہیلیاں بجھوانے کے بجائے کھل کر پوری بات بتاؤ" میں نے نرمی سے کہا۔

"ویرا نے ہنری کو فون کر کے بہت بڑی غلطی کی" اول خان نے اپنی بات شروع ہی کی تھی کہ ویرا نے احتجاج کرتے ہوئے اسے خاموش ہونے پر مجبور کر دیا۔

"وہ صرف میرا فیصلہ نہیں تھا۔ میں نے سب کے مشورے

—— ۔۔۔ نا گیا تھا اور اس مشورے میں تم بھی شامل تھے۔"

"تمہیں اس مشترکہ فیصلے کی ذمے داری تم پر نہیں ڈال رہا" افضل خان نے مصالحانہ انداز میں کہا "میں یہ کہنا چاہ رہا تھا کہ ہم سب کے مشورے سے تم نے جس کو جو فون کیا، وہ غلط تھا۔ وہ فوراً ہی پوری قوت سے حرکت میں آ گئے اور لا محالہ مشتبہ ہونے کی بنا پر چاروں تنومندوں کے ساتھ مقامی حکام پر چڑھ دوڑے۔ اگر اسے فون نہ کیا جاتا تو سب کچھ فطری انداز میں رونما ہوتا۔ دن چڑھنے کے بعد لاشیں برآمد ہوتیں، اسباب قتل پر غور و خوض ہوتا، نتیجتاً سامنے آتے۔ پھر کسی کا ذہن راجر پر ہم گن کے استعمال کی طرف جاتا تو تمہارا نام سامنے آتا لیکن ہم نے خود ہی ان کی یہ ساری مشکلات آسان کر دیں۔ لاشیں ملیں اور وہ تم دونوں کے لہو کے طلب گار ہو گئے۔"

"افضل! آخر یہ تو ہونا ہی تھا۔ اب تم کیا چاہتے ہو؟" ورما نے پوچھا۔

"فی الحال تم سب اسی ریسٹ ہاؤس تک محدود رہو گے۔ امریکن چوٹ کھائے ہوئے کتے کی طرح بلبلا رہے ہیں۔ انہوں نے لاکھوں کی تعداد میں ایک ہینڈ بل چھپوا کر آج دوپہر تک شہر میں ہیلی کاپٹر سے گرانے کا منصوبہ بنایا تھا۔ اس میں تمہاری اور زیٹی کی تصاویر چھاپی جانی تھیں۔ تمہیں مفرور امریکن دوشیزہ اور زیٹی کو اغوا کنندہ اور قاتل قرار دیا جانا تھا۔ ان لوگوں نے زیٹی کی گرفتاری یا تمہاری بازیابی میں مدد دینے والوں کے لیے چند لاکھ روپے فی کس انعام کا اعلان کرنے کا فیصلہ کیا تھا۔ بڑی دقتوں کے بعد انہیں قائل کیا گیا کہ جب محض تصویر کی بنا پر پولیس والے چار زیٹی پکڑ سکتے ہیں تو اس اشتہار کی تقسیم کے بعد ہر تھانے میں مشتبہ افراد کی قطاریں لگ جائیں گی۔ بڑے انعام کے لالچ میں ہزاروں افراد تلاش کی مہم پر نکل پڑیں گے۔ ہیجان، سنسنی اور افراتفری کے علاوہ شہر میں امن و امان کے سنگین مسائل بھی پیدا ہو سکتے ہیں۔ ان کے انفارمیشن سیکریٹری نے بہت مشکل سے اشتہار کا منصوبہ واپس لیا ہے لیکن انعام کا اعلان بدستور برقرار ہے۔ البتہ اب یہ انعام پولیس والوں اور دوسرے سرکاری اہل کاروں کے لیے مخصوص کر دیا گیا ہے تاکہ ان کی کارکردگی میں نمایاں اضافہ ہو۔ مطلب یہ ناممکن ہے کہ میدان میں اترے ہوئے ہر شخص کو اس پی ایف کے ریاستی راز میں شریک کر کے یہ بتایا جائے کہ زیٹی اور ورما کی گرفتاری ملکی مفاد کے منافی ہو گی۔" افضل خان نے ہمارے خلاف کھلنے والے نئے محاذ کی بھیانک تصویر کشی کر کے ہم چاروں کو تشویش میں مبتلا کر دیا۔

"وہ خود بھی ہاتھ پر ہاتھ رکھے ہوئے نہیں بیٹھے ہوں گے" میں نے کہا۔

"انہوں نے عام گاڑیوں کا استعمال ترک کر دیا ہے۔ عملے کی اجتماعی آمد و رفت کے لیے بھی آرمرڈ گاڑیاں استعمال کی جا رہی ہیں۔ کراچی میں ان کی کل تعداد صرف چار ہے۔ چھ گاڑیاں اسلام آباد سے چارٹرڈ طیارے کے ذریعے منگوائی جا رہی ہیں" افضل خان نے بوکھلائے ہوئے سفارت کاروں کی کارگزاری پر روشنی ڈالتے ہوئے بتایا۔

"ٹھیک ہے" میں نے ہنس کر کہا "اگر ہمارے دشمن اس قدر اعصاب زدہ ہو چکے ہیں تو ہم چند روز کے لیے اس ریسٹ ہاؤس میں محدود رہ کر چین کی بانسری بجا سکتے ہیں۔ تم نے ابھی تک اس بارے میں کچھ نہیں بتایا کہ ولیم اور راجر ان کے اہم سفارتی افسران کیسے ہو گئے؟"

"ان کی شناخت وہ چھپا ہی نہیں سکتے تھے کیونکہ جم کلارک کے قتل کے بعد ہونے والے مشترکہ اجلاس میں ولیم اور راجر نے امریکن سیکرٹ سروس کے نمائندوں کی حیثیت سے شرکت کی تھی۔ اسی اجلاس میں انہیں پابند کیا گیا تھا کہ وہ مقامی حکام کو اعتماد میں لیے بغیر کوئی کارروائی نہیں کریں گے۔" افضل خان بتانے لگا "لیکن اخبارات کو جان بوجھ کر اصل شناخت نہیں بتائی گئی۔ اس کی تشہیر سے ناخوشگوار عوامی ردِعمل پیدا ہو سکتا تھا۔ یہ کارروائیوں سے قطع نظر دونوں ملکوں کے خفیہ محکموں کے افسران معمول کے فرائض کے سلسلے میں ایک دوسرے کے ملک میں آتے جاتے رہتے ہیں لیکن امریکا کے خفیہ محکمے اتنے بدنام ہو چکے ہیں کہ دنیا کا ہر ملک ان کے کسی کلرک تک کی آمد کو خفیہ رکھنے کی کوشش کرتا ہے۔ عام سوچ یہ ہوتی ہے کہ آنے والا کوئی نہ کوئی خطرناک منصوبہ لے کر آیا ہو گا۔"

**اس دلچسپ ترین داستان کے بقیہ واقعات چودھویں حصے میں ملاحظہ فرمائیں جو ساتھ ہی شائع ہو رہا ہے**

# موت کے سوداگر

## اقلیم علیم

ایک نوجوان کی خون
نوشت اس نے منشیات کے عالمی
اسمگلروں کے خلاف ذاتی طور پر محاذ کھولا
اور وطن عزیز سے ان ملک دشمنوں کا صفایا کرنا
اپنا ایمان بنالیا۔ شہر، شہر، ملک ملک، اور براعظم براعظم
اپنے مشن کی تکمیل کے لئے خاک اڑانا اس نوجوان کا
شغل ہو گیا مگر موت کے سوداگر بھی تو اس کی جان
کے دشمن بن گئے۔ انہوں نے بھی اپنی طرف
سے کوئی کسر نہیں چھوڑی۔ ایک جنگ
جو ابھی جاری ہے۔

**سسپنس کا تعمیری سلسلہ۔ آئندہ نسلوں کو زہر فروخت کرنے والوں کی تصویریں**

"تجربہ بتاتا ہے کہ اکثر عام سوچ ہی درست ہوتی ہے" غزالہ بولا "ولیم اور وراجر یہاں کیا کر رہے تھے؟ وہ یہاں سبزیاں اگانے نہیں، جم کلاڈک کے ساتھ مل کر گشت و خون کرنے کے ارادے سے آئے تھے۔"

"حفاظت کا مسئلہ تو تم نے حل کر دیا۔ ان کی نقل و حرکت کے بارے میں کیا موقف اختیار کیا گیا ہے؟" میں نے پوچھا۔

"وہی جو اخبارات میں شائع ہوا ہے" وہ بولا "وہ سبے کاؤڑی سے اکتا کر سیر و تفریح کے لیے نکل گئے تھے۔ یہ ان کی سنگین غلطی تھی کہ انہوں نے انتظامیہ سے کسی حفاظتی بندوبست کا مطالبہ نہیں کیا۔ یہاں والوں کا سب سے مضبوط نکتہ یہی ہے کہ مرنے والوں نے حفاظتی اقدام کو سرے سے نظر انداز کر دیا تھا۔ میری توقع کے عین مطابق قونصل خانے والے یہ بات اپنی زبان پر لا ہی نہیں سکے کہ ولیم اور وراجر، جم کلاڈک کے قاتلوں کا کھوج لگانے کی مشن پر نکلے تھے۔"

"لیکن منفید کرولا سمیت پکڑے جانے والے چار مسلح منافعوں نے بھی تو پوچھ گچھ کے دوران کچھ نہ کچھ بتایا ہوگا؟" ویرا بولی۔

"ان پر محنت جاری ہے" اڈل خان یک بیک اداس ہو گیا "وہ شہر کے مچھے ہوئے جرائم پیشہ افراد ہیں اور چند ہفتوں سے غیر معمولی رعایتوں کے ساتھ زندگی گزار رہے ہیں۔ ابھی تک وہ ایک ہی بیان پر اڑے ہوئے ہیں کہ ان کا کسی سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ وہ گفتنی جا رہے تھے کہ راستے میں جھگڑا ہو گیا اور وہ دھر لیے گئے۔"

"گفتنی جانے کے لیے ہتھیار بھی ضروری تھا؟" ویرا نے طنز سے کہا۔

"ان کے بقول ہتھیار مرد کا زیور ہوتے ہیں۔ مسلح رہنا ان کا معمول ہے" اڈل خان دکھ بھرے لہجے میں بولا "ان سے باز پرس کرنے والوں کو معلوم ہے کہ وہ جھوٹ بول رہے ہیں۔ وہ کتنے ہی پکے کیوں نہ ہوں تشدد کے سامنے بولنے پر مجبور ہو جائیں گے۔ ایسے ہر شخص کو دیکھ کر میرا دل خون کے آنسو روتا ہے۔ انہیں کچھ معلوم نہیں ہوتا کہ یہ چند کوڑیوں کے عوض کتنا بڑا سودا کر رہے ہیں اور اس کا نتیجہ کیسا بھیانک نکلے گا۔"

چند لمحوں کے لیے ذرا تنگ و دم کی فضا پر بوجھل سکوت چھا گیا۔ بس دو دفعہ لاسٹک کا لائٹر دبانے کی آوازیں سنائی دیں۔ ویرا نے سگریٹ سلگانے میں پہل کی تھی، میں نے اس کی تقلید کر ڈالی۔ اڈل خان کے آخری فقروں نے میرا دل بوجھل کر دیا تھا اور اس بوجھ کو ہلکا کرنے کے لیے ہلکا سا سوتا گزیر ہو گیا تھا۔

"اس کا مطلب یہ ہوا کہ فی الحال سوئی لال کی ری پر دانہ رہے گی" آخر غزالہ نے سکوت توڑا۔

"مجبوری ہے ورنہ میں خود اس سوئی کو کھینچ کر دار تک پہنچانے کا یہ موقع ضائع نہ کرتا" اڈل خان نے کہا۔

"عزم ہمت کرو تو یہ موقع استعمال کیا جا سکتا ہے" ویرا نے اڈل خان کے چہرے پر نظریں جما کر کہا۔

"معیشت کے معاملے میں تم مجھے کبھی کمزور نہیں پاؤ گی" اول خان نے بلا تردد جواب دیا۔ "تم مجھ پہ بھروسا رکھو۔"

"مجھے کچھ سامان لانا ہے میں حلیہ بدل کر تمہارے ساتھ چلوں گی" زیرا نے عجیب لہجے میں کہا "مجھے قونصل خانے کی محفوظ حراست سے باہر نکالنا اور پھر گھما کر کسی ویرانے میں لے جانا میرا کام ہے۔ اسے بے بس کر کے پکڑنے کی ذمے داری تم پر ہو گی۔ میں نے آج اس سے رابطہ نہیں کیا تو وہ میری طرف سے مشکوک ہو جائے گا۔"

"ہم شرلاک ہومز کے زمانے میں نہیں رہ رہے جب ایڈورڈ کا جن میک اپ کر کے طوطا دی کا روپ دھار لیتا تھا" سلطان شاہ نے زیرا کا مذاق اڑاتے ہوئے کہا "یہ بیسویں صدی کا آخر ہے۔"

"خاموش رہو" فرزانہ نے اس کی بات کاٹ دی "زیرا کی پوری بات تو سننے دو۔"

"لیکن ٹیننگ لوشن سب سے زیادہ ضروری ہے" زیرا نے کہا "میں اپنی جلد کی رنگت تبدیل کیے بغیر لوگوں کی نگاہوں سے نہیں بچ سکتی۔ میکس فیکٹر کے لوشن کے ساتھ چادر اور چشمہ لگا لوں تو کوئی مجھے شناخت نہیں کر سکے گا۔"

میں دل ہی دل میں اس کی ذہانت کی داد دیے بغیر نہ رہ سکا۔ سفید جلد کو گندمی رنگت دینے والے لوشن کے بارے میں میں بہت کچھ سن چکا تھا۔ چمکیلی دھوپ سے محروم یورپ اور انگلینڈ کے باسیوں کے لیے دھوپ کی تمازت سے جھلسی ہوئی جلد بڑی دلکشی کا اشتہار رہی ہے۔ سرد مرطوب موسم میں زندگی گزارنے والے سفید فام مرد و عورت جب بھی گرم استوائی ملکوں میں جاتے ہیں تو اپنی جلد کو جھلسانے کے لیے گھنٹوں چلچلاتی دھوپ میں مارے مارے پھرتے ہیں تاکہ وطن لوٹ کر دوسروں کو اپنے سن باتھ یا دھوپ کے غسل کی نشاندہی کر کے کہانیاں سنا سکیں۔ جنہیں ایسے مواقع نہیں ملتے وہ اپنے جسم کے کھلے ہوئے حصوں پر لوشن مل کر ایسی ہی رنگت لانے کی کوشش کرتے ہیں تاکہ ان کے پاس بھی کوئی جوابی قصہ موجود ہو۔ یورپ وغیرہ میں ایسے لوشن بہت عام اور مقبول ہیں لیکن پاکستان کا معاملہ مختلف تھا۔

"تمہاری تجویز قابل عمل معلوم ہوتی ہے" میں نے کہا "لیکن پاکستان میں سال کے بارہ مہینے تیز دھوپ پڑتی ہے۔ یورپ کے چونچلے پاکستان میں کہاں مل سکیں گے؟ یہ جنگل کا انڈا لانے والی بات ہو جائے گی۔"

"ونس چڑی! میرا خیال ہے کہ تم نے کبھی اپنے بازاروں کے چکر نہیں لگائے۔ یہاں ایسی ایسی چیزیں ملتی ہیں جن کا استعمال تک نہیں سوچا جا سکتا۔ ملک سے باہر کام کرنے والے شوقین مزاج لوگ جب چھٹیوں پر پاکستان آتے ہیں تو محض تشہیر سے مرعوب ہو کر ایسی ایسی انٹ شنٹ چیزیں اٹھا لاتے ہیں جنہیں ان کے گھر والے بھی ہاتھ نہیں لگاتے اور بیچارے چیزیں کوڑیوں کے مول صدر اور دوسرے بازار کے دکانداروں کو بیچ دی جاتی ہیں۔ میرا دعویٰ ہے کہ ذرا سی محنت کی جائے تو میری مطلوبہ چیز مل سکتی ہے۔ میں جنگل کا انڈا نہیں مانگ رہی۔"

"حسرت بانو۔ میں کوشش کرتا ہوں۔ ابھی تو شمر سے فون پہ بات کروں گا" اول خان بولا۔

"شمر سے؟" زیرا حیرت سے بولی "کیا اس وقت ہم جنگل میں بیٹھے ہوئے ہیں؟"

"یہ کراچی کی ایک پرانی رسم ہے۔ اسے تم نہیں سمجھو گی" اول خان اس کی حیرت سے محظوظ ہوتے ہوئے بولا "شمر کے مضافات میں رہنے والے پرانے بازاروں کو ابھی تک شہری کہتے ہیں۔ انگریزی میں اسے ڈاؤن ٹاؤن سمجھ لو۔"

زیرا تفہیمی انداز میں سر ہلا کر فرزانہ کے ساتھ فہرست تیار کرنے میں مصروف ہو گئی۔

میں نے اس دوران میں اول خان سے اس ٹرانسمیٹر کا ذکر چھیڑا جو سلطان شاہ نے سرخ لال کے لیے کام کرنے والے الیف کے دو غداروں سے چھینا تھا۔

"اس پر بہت کم پیغامات سنے گئے ہیں" اول خان بولا "سرخ لال کو بھی اندازہ ہے کہ وہ ایک اپریٹس سے محروم ہو چکا ہے اور اس کے ذریعے پیغامات کسی اور فریق تک بھی پہنچ سکتے ہیں۔ میرا اندازہ ہے کہ اسی خدشے کی وجہ سے اپریٹس کا بہت محدود استعمال کیا جا رہا ہے۔"

"سنے جانے والے پیغامات کی کیا نوعیت ہے؟" میں نے تجسس کے ساتھ پوچھا۔

"انہیں سمجھنا آسان نہیں ہے" اول خان ایک گہرا سانس لے کے بولا "جو ہدایات جاری کرتے ہوئے ماسٹر کا لقب استعمال کرتا ہے۔ اپریٹس پر تین مرتبہ گفتگو سنی گئی اور تینوں بار ماسٹر ہی نے پیغام رسانی کی ابتدا کی۔ اس کا مطلب ہے کہ دوسروں کو اپنے طور پر اپریٹس استعمال کرنے کی اجازت نہیں ہے۔"

"کیا وہ کوئی نئی کرپٹوگرافی استعمال کر رہے ہیں؟" میں نے سوال کیا۔

"وہ سرے سے کوئی باقاعدہ خفیہ زبان ہی نہیں ہے۔ پیغام رسانی کے لیے روز مرہ بول چال کے عام لیکن بے ربط فقرے استعمال کیے جاتے ہیں اور ان ہی میں اصل ہدایت پوشیدہ ہوتی ہے۔ ایک پیغام میں ماسٹر نے پوچھا کہ انڈوں کے کیا دام چل رہے ہیں تو دوسری طرف سے جواب آیا کہ سردی کی وجہ سے اس سال اولے پڑنے کا امکان ہے۔ اب تم ہی بتاؤ کہ ان متضاد فقروں سے کیا نتیجہ اخذ کیا جا سکتا ہے۔"

"ان فقروں میں اصل اہمیت انڈوں اور اولوں کی معلوم ہوتی ہے۔"

"ایسا ہی کچھ معلوم ہوتا ہے لیکن ان الفاظ کا خفیہ مطلب؟ بہرحال کام جاری ہے۔ ہو سکتا ہے کہ جلد ہی کوئی نتیجہ سامنے

"تم جانتے ہو۔ ناکامی کی صورت میں ہم موتی لال سے چھیڑ چھاڑ شروع کر دیں گے تاکہ وہ اپنے آدمیوں سے لاسلکی گفتگو کا ذریعہ استعمال نہ کر سکے۔ تین مرتبہ سنی جانے والی گفتگو میں موتی لال نے دو مختلف آدمیوں سے بات کی تھی۔ کسی طرح ان میں سے کسی کا سراغ مل جائے تو کام آگے بڑھ سکتا ہے۔"

اس مرحلے پر ویرا نے اپنی مختصر مگر جامع فہرست مکمل کر کے اول خان کے حوالے کر دی۔

"میں کوشش کرتا ہوں" اول خان فہرست پر سرسری نظر ڈالتا ہوا اٹھ کھڑا ہوا۔

"یہ سب عام استعمال کی قیمتی اشیا ہیں۔ آرائشی سامان کی کسی بھی بڑی دکان پر مل جائیں گی" غزالہ نے اسے امید دلاتے ہوئے کہا "ان کے آنے تک ویرا اور میں یہ کام مکمل کر لیں گی۔"

اول خان تکلیف انداز میں سر ہلاتا ہوا وہاں سے رخصت ہو گیا۔

"جہانگیر ابھی تک سو رہا ہے" ویرا جھجکتے ہوئے لہجے میں بولی "اٹھ جائے تو اسے بتا دینا کہ ناشتا بنا رکھا ہے مگر ٹھنڈا ہے۔ میں غزالہ کے ساتھ کمرے میں جا رہی ہوں تاکہ ہیئر اسٹائل وغیرہ تبدیل کر سکوں۔"

"جاؤ اللہ تم دونوں کی مغفرت کرے۔ میں جہانگیر کو بھگت لوں گا۔"

"میرا کوئی ذکر ہی نہیں۔ بیٹا تو میں گھومنے جا رہا ہوں" سلطان شاہ بھی اٹھ کھڑا ہوا۔

دونوں عورتیں خواب گاہ کی طرف جانے لگیں تو سلطان شاہ فلاں کے دروازے کی طرف چل پڑا۔ میرے پوچھنے پر اس نے بتایا کہ وہ چھت پر متعین دونوں محافظوں کی خبر گیری کے لیے جا رہا تھا۔

میں اپنی جگہ بیٹھا رہا۔ سگریٹ سلگاتے ہوئے میرے ذہن میں یہ خیال آیا کہ جب نچلی سطح کے سرکاری اہل کار ہمارے معاملے میں ایس ٹی ایف کی گہری دلچسپی سے بے خبر تھے تو یہ امکان بھی تھا کہ ان میں سے کوئی شہری کے قونصل خانے کی فراہم کی ہوئی اطلاعات پر کام کرنا شروع کر دے۔ ان لوگوں نے باقاعدہ طور پر جہانگیر کو میرا دوست نامزد کیا تھا اور اس تک رسائی حاصل کر کے میرا سراغ لگانے کا منصوبہ بنا چکے تھے۔

یہ دیگر بات تھی کہ ولیم اور راجر اس سمت میں پیش رفت کر کے اپنی جانیں گنوا چکے تھے لیکن ان کی کوششوں سے ہر مقامی اہل کار لاعلم تھا۔ ان حالات میں کوئی پرجوش مقامی افسر جہانگیر کے گھر پہنچ کر اس کے تمام امکانی ٹھکانوں کے بارے میں تفتیش شروع کر سکتا تھا۔

میں دیر تک اسی الجھن میں مبتلا رہا لیکن پھر میں نے اس احمقانہ وہم کو اپنے ذہن سے جھٹک دیا۔ اول خان نے ہر کلیدی راستے کو بہت ہوشیاری سے مسدود کیا ہوا تھا۔ جہانگیر کا قدیم چوکیدار اس کے گھر سے ہٹا دیا گیا تھا اور وہ مکان ایک پرائیویٹ سیکیورٹی کمپنی کے مسلح محافظوں کی نگرانی میں تھا۔ وہ کارندے ایس ٹی ایف اور جہانگیر کے بارے میں کچھ بھی نہیں جانتے تھے اس لیے ان سے کسی قسم کا خطرہ نہیں تھا۔ اسی طرح جہانگیر کا شرف آباد والا فلیٹ بھی ویران پڑا ہوا تھا۔ ہمارے خون خوار دشمن بکرز مع اسپر لنبس کے ساتھ وہاں دھاوا بول کر منہ کی کھا چکے تھے اور اس عمارت کے مالک کو جہانگیر کے گھر کے علاوہ ہمارے متنت فیکٹری کے بارے میں بھی کچھ معلوم نہیں تھا۔

میں اسی ادھیڑ بن میں مبتلا تھا کہ جہانگیر نہا دھو کر اپنی خواب گاہ سے برآمد ہوا۔

جب میں نے اسے ناشتا ٹھنڈا ہونے کی نوید سنائی تو اس کی پیشانی پر شکن تک نہیں آئی۔ اس نے انٹرکام کا بٹن دبا کر رحیم خان کو اوپر طلب کیا اور خالی منہ چلاتے ہوئے میری طرف دیکھنے لگا۔

"تمہارے ساتھ رہ کر اندازہ ہو رہا ہے کہ تم کتنے پیٹ حرام ہو گئے ہو" میں نے جل کر کہا۔

"سولجوں کا کھانا اٹھانا کفرانِ نعمت ہے۔ نادیہ کی زندگی میں بھی ناشتا رحیم خان ہی تیار کرتا تھا۔ معلوم ہوتا ہے کہ تم نے اور ان دونوں نے باورچی خانے میں جھونکا تھا" وہ نہایت اطمینان سے بولا۔

"جب تک تم ہماری رہنمائی نہیں کرو گے ہمیں کیسے علم ہوگا کہ کاموں کی تقسیم کیا ہے۔"

"تمہیں خراب تقسیم کے چکر میں نہیں پڑنا۔ میں نے رحیم خان کو بتا دیا تھا۔ تم گال بجاتے رہو وہ خود بخود چلا آتا۔ میں نے اوپر والے محافظوں کی دیکھ بھال بھی اسی کے سپرد کی ہوئی ہے۔"

اس وقت مجھے دھیان آیا کہ ہم لوگ خود کھا پی کر فارغ ہو گئے تھے لیکن ہم میں سے کسی کو ایس ٹی ایف والوں کا خیال نہیں آیا تھا۔ جہانگیر نے اپنے بندوبست کا ذکر کر کے میرے ذہن سے بوجھ ہٹا دیا۔

رحیم خان ہم دونوں کو سلام کر کے کسی سعادت مند ملازم کی طرح کچن میں گیا ہی تھا کہ سلطان شاہ بھی واپس لوٹ آیا۔ اس کے چہرے سے اطمینان جھلک رہا تھا جس کا مطلب تھا کہ اوپر کی صورت حال نارمل تھی۔

"پچھلی رات تھی اس لیے دونوں ہی جاگتے رہے" میرے پوچھنے پر اس نے بتایا "فیکٹری کا احاطہ اتنا وسیع ہے کہ اس پر نظر رکھنے کے لیے ایک آدمی ناکافی ہوتا ہے۔ کئی مقامات پر روشنی نہ ہونے کی وجہ سے بڑے بڑے تاریک دھبے بھی ہیں جو پریشان کرتے رہے۔ ایک بار دو آوارہ کتے اسی تاریکی میں دیر تک منڈلاتے رہے اور ایک آدمی انہیں مشتبہ افراد سمجھ کر رائفل سے نشست لیے بیٹھا رہا۔ بہت دیر بعد جب وہ کتے اس سمت پر تاریکی سے باہر آئے تو وہ اپنا سر پیٹ کر رہ گیا۔"

"احاطے کی پوری دیوار کے ساتھ روشنی کے کھمبے لگے ہوئے

دیا" جہانگیر نے وضاحت کی "شاید کچھ بلب فیوز ہو گئے ہوں گے۔ وسیم خان انہیں تبدیل کر دے گا۔"

"یہ کام وسیم خان کرے گا؟" عمیر نے قدرے تیزی سے کہا "یہ چوکیداری ناشتے کی تیاری' روشنی کی دیکھ بھال۔ آخر تم اس بے چارے سے کتنے کام لیتے ہو۔۔۔ اور وہ بھی کسی وفا شعار کی طرح ہر کام کر لیتا ہے۔"

"ہر کام کا تعلق چوکیداری سے ہوتا ہے۔ میں اس کے ساتھ ناانصافی نہیں کرتا۔"

"روشنی اور چوکیداری کا تعلق تو سمجھ میں آتا ہے۔ ناشتے کا چوکیداری سے کیا تعلق نکل آیا؟"

"کھانے کو نہیں تو کیا بھوکا رہ کر چوکیداری کرے گا؟" جہانگیر نے الٹا عمیر ہی سے سوال کر ڈالا۔

"میں اس کے نہیں' تمہارے ناشتے کی بات کر رہا ہوں" عمیر نے غصے سے کہا۔

"میں بھی اسی کے ناشتے کی بات کر رہا ہوں" جہانگیر نے ترکی بہ ترکی جواب دیا۔ "جب وہ اپنا ناشتہ خود بناتا ہے تو میرا ناشتہ کیوں نہیں بنا سکتا؟ میں کسی پر اس کی بساط سے زیادہ بوجھ نہیں ڈالتا۔"

"پھر کھانا بھی اسی سے پکوا لیا کرو" سلطان شاہ نے جلا کٹا مشورہ دے ڈالا۔

"کوشش کی تھی مگر وہ اس معاملے میں اناڑی ہے" جہانگیر نے بے حیائی سے جواب دیا "اس کا پکا ہوا کھانا وہ خود کھا سکتا ہے۔ ہم نہیں کھا سکتے۔ حتیٰ اس معاملے میں بھی اس کے ساتھ مساوات برتتا ہوں۔ جب تک میں یہاں رہتا ہوں اسے بھی وہی کھلاتا ہوں جو خود کھاتا ہوں۔ اس کی صحت بحال ہے۔"

"بچا ہوا کھانا اسے دے کر کون سا احسان کرتے ہو؟" جہانگیر کی بات پر سلطان شاہ کو تاؤ آ گیا۔

"اب میں اسے اپنے ساتھ بٹھا کر تو کھلانے سے رہا" جہانگیر بے پروائی سے بولا "میں اسے ہوٹلوں میں بچا ہوا کھانا نہیں کھلاتا۔ ڈشوں میں بچے ہوئے کھانے کو اگر تم جھوٹا کہتے ہو تو یہ تمہاری کھوپڑی کی گڑبڑ ہے۔"

بحث کا یہ سلسلہ وہیں منقطع ہو گیا کیونکہ وسیم خان اسٹیل کے لیے ناشتے کی ٹرے لے آیا تھا۔ اس نے ٹرے میز پر رکھی تو چائے کی تین پیالیاں دیکھ کر میں اس کے سگھڑپن کا قائل ہو گیا۔ سلطان شاہ کی آواز سن لینے کے بعد اس نے کسی انسانی ہدایت کے بغیر اپنے قرینے کا مظاہرہ کیا تھا۔

"آج میری فیکٹری میں مزدوروں کی یونین بن جائے تو کل وسیم خان اوور ٹائم کے بغیر چوکیداری کرنے سے بھی انکار کر دے گا" وسیم خان کے چلے جانے کے بعد جہانگیر نے طنزیہ لہجے میں کہا "میں فیکٹری کا سارا کام ٹھیکے داری پر کراتا ہوں۔ تنخواہ دار ملازموں کی تعداد اتنی ہونے ہی نہیں دیتا کہ وہ یونین بنانے کے بارے میں سوچ سکیں۔ آج کے دور میں مستقل مزدور سے کام لینا بھی ایک ہنر ہے۔"

"اور تم اس ہنر میں طاق ہو" میں نے اس کی قطع کلامی کرتے کہا۔

"طاق تو خیر نہیں ہوں" جہانگیر نے کسر نفسی سے کام لیا "میں اپنا کام چلا لیتا ہوں۔"

"میرا خیال ہے کہ مزدوروں میں اجتماعی سودے بازی کا تصور تم جیسے گھٹیا ذہن کے تاجروں ہی کی وجہ سے پیدا ہوا ہو گا" میں نے کہا "غضب خدا کا۔۔۔ کہاں چوکیداری اور کہاں بجلی مرمت کا خطرناک کام۔"

"اسے بجلی مرمت کا نام دے کر مجھے بدنام مت کرو" جہانگیر ناگواری سے بولا "جاہل اور اجڈ مزدوروں کے گھر کے بلب فیوز ہوتے ہیں تو انہیں بدلنے کے لیے وہ الیکٹریشن کو نہیں بلاتے۔ عورتیں تک بلب بدل لیتی ہیں۔ وسیم خان یہی کام فیکٹری میں کرے تو تمہاری دانست میں قیامت آ جاتی ہے۔"

"قیامت تو آ گئی" سلطان شاہ نے اندرونی راہداری کی طرف دیکھتے ہوئے کہا اور سب کی نگاہیں بے ساختہ اسی طرف اٹھ گئیں۔ ادھر سے دیبا غزالہ کے ساتھ ہماری طرف چلی آ رہی تھی۔

میں اسے دیکھ کر حیران رہ گیا۔ اپنی سفید رنگت سے قطع نظر وہ ہر اعتبار سے کوئی مقامی دوشیزہ نظر آ رہی تھی۔ اس کے ترشے ہوئے سنہرے بال لمبی اور کالی چوٹی میں غائب ہو چکے تھے۔ چوٹی خالص مشرقی انداز میں گندھی ہوئی تھی۔ سیاہ پھندنوں والی وہ وگ اس خوبصورتی سے سر پر جمائی گئی تھی کہ قریب آنے پر بھی دیبا کے سر کا کوئی اصلی بال نظر نہیں آ رہا تھا۔ چوٹی کے علاوہ دیبا کے کانوں میں بھی جھمکے جھول رہے تھے۔ دونوں ہاتھوں میں کانچ کی رنگین چوڑیاں تھیں۔ بہت ہلکے پھلکے میک اپ کے ساتھ وہ غزالہ کے ایک گلابی سوٹ میں ملبوس تھی۔ لمبی آستینوں والی پھولدار قمیص پر اسی رنگ کی ساری شلوار نے دیبا کو بہت باوقار بنا دیا تھا۔ ہم رنگ بیل والا دوپٹا اس کے گلے میں جھول رہا تھا۔ پیروں میں اونچی ایڑی والے سیاہ سینڈل اور ہاتھ میں سیاہ پرس کے ساتھ وہ بالکل ہی بدل کر رہ گئی تھی۔

"مجھے اعتراف کرنا پڑے گا کہ شرلاک ہومز کا زمانہ واپس آ سکتا ہے" سلطان شاہ نے تعریفی انداز میں سراہتے ہوئے کہا "اس وقت تم کو افغان یا پشتو کے کسی بڑے گھرانے کی لڑکی معلوم ہو رہی ہو۔"

دیبا کھلکھلا کر ہنس پڑی "یہ لباس مجھے پہننے میں آرام دہ تو محسوس ہوا ہے لیکن میں اپنی عادت سے مجبور ہوں۔ غزالہ بھی مجھے پہاڑی ریاستوں کی کوئی گمشدہ شہزادی قرار دے رہی تھی۔"

"آپ ایسا بھی نہیں ہے" سلطان شاہ منہ بگاڑ کر بولا "

بہر بات کہ اس کی انتہا پر رکھنی ہے۔ یہاں کی شہزادیوں کا حسن و جلال عام لوگوں کی برداشت سے باہر ہوتا۔ بھولے بھٹکے کسی کی نظر پڑ جائے تو وہ بے چارہ اگلے ہی دن کسی گہری کھائی میں مرا ہوا ملتا ہے۔ ان شہزادیوں کے شہزادے بھی بہت جلال رعب و دبدبے والے ہوتے تھے۔"

جہانگیر اپنا ناشتا بھول کر کسی بونگی کی طرح منہ پھاڑ کر دیرا کو دیکھے جا رہا تھا۔ جب آپس کی گفتگو سے وہ کچھ سمجھنے کے قابل ہوا تو تحیر زدہ لہجے میں بولا "کیا وقت گزاری کے لیے سوانگ رچایا جا رہا ہے۔"

"سوانگ نہیں، یہ شکار کی تیاری ہے۔ دیرا شکار پر جا رہی ہے" تیمور نے کہا۔

"لیکن مچھلی کا شکار تو جینز اور بلاؤز میں بھی کھیلا جا سکتا ہے" وہ بولا۔

"مچھلی کا شکار؟" دیرا نے حقارت سے کہا "تمہاری کھوپڑی ہمیشہ آسان ترین باتیں سوچتی ہے۔ یہ کسی شیر، چیتے، گینڈے یا ہرن کا شکار بھی تو ہو سکتا ہے۔"

"بدقسمتی سے پاکستان میں ان میں سے کوئی جانور شکار کے لیے دستیاب نہیں ہے۔ آدمی ملتے ہیں تو ان کا شکار ہر وقت، ہر جگہ اور ہر جگہ میں کھیلا جا سکتا ہے۔ بس ہاتھ میں بھرا ہوا پستول یا ٹی ٹی موجود ہونا چاہیے" جہانگیر نے اپنی پیالی سے چائے کا گھونٹ لے کر کہا "تم کس شکار پر جانے کا ارادہ رکھتی ہو؟"

"تم بیٹھے رہو، بے کی یہاں بیٹھے ہوئے تھے" میں نے چہرے پر کا سنجیدہ کرتے ہوئے کہا "تمہارے لیے اب شروع سے ساری باتیں نہیں دہرائی جا سکتیں۔"

"میں بتاتی ہوں" فرزانہ اس پر ترس کھا کر رضاکارانہ طور پر اس کے قریب آبیٹھی۔ میں جوابی کارروائی کے طور پر وہاں سے اٹھ کر دیرا والے صوفے پر جا بیٹھا۔

"تو کیا میں کیسی لگ رہی ہوں؟" دیرا نے میرے کان کے قریب سرگوشی کی۔

"موتی لال تمہیں دیکھ کر گدھے کی طرح ہونٹ چڑھا کر رینکنا شروع کر دے گا۔"

"بعض اوقات تمہاری تعریف بھی بے ہودگی کی حدود کو چھونے لگتی ہے" وہ منہ بنا کر بولی۔

"مگر لوشن نے تمہاری جلد کے کھلے ہوئے حصوں کا رنگ سنولا دیا۔ تمہیں کوئی بھی نہیں پہچان سکے گا۔"

"میں نے نیلی اور دراے کا کانٹیکٹ لینس بھی منگوائے ہیں۔ انہیں لگانے کے بعد میری آنکھوں کا رنگ بھی سیاہ ہو جائے گا۔ تیمور کے موجودہ حالات میں محفوظ رہ کر باہر نکلنے کی ایک ہی صورت رہ گئی تھی۔"

"مجھے یقین ہے کہ افضل خان کا سامنا تب بھی وہ بے خوف و خطر تمہیں باہر لے جانے پر آمادہ ہو جائے گا۔"

"یہ بہروپ بھرنے کے بجائے کیا یہ بہتر نہ ہوتا کہ حالات سازگار ہونے کا انتظار کیا جاتا" فرزانہ سے صورت حال سمجھ لینے کے بعد جہانگیر نے بلند آواز میں تبصرہ کیا۔

"دیرا نے اس بار اپنا وعدہ پورا نہیں کیا تو افضل مرتبہ وہ اس پر اندھا اعتماد نہیں کرے گا" سلطان شاہ نے جھجکی سے اسے سمجھایا "اس بار اسے پکڑنے کا بہترین موقع ہمارے سامنے ہے۔"

تھوڑی دیر بعد افضل خان بھی مطلوبہ اشیا سمیت لوٹ آیا۔ دیرا نے اس کے ہاتھ سے تھیلی جھپٹی اور فرزانہ کے ساتھ ایک مرتبہ پھر خواب گاہ میں غائب ہو گئی۔ افضل خان حیرت سے آنکھیں پھاڑے اسے دیکھتا رہ گیا۔

"یہ عورت نہیں، آفت کی پڑیا ہے" وہ تحیر زدہ آواز میں بڑبڑایا "میں تو اس کی پہلی جھلک دیکھ کر حیران رہ گیا تھا کہ یہ اجنبی عورت کہاں سے آ گئی۔ یہ اس قدر تیزی سے سوچتی ہے کہ دوسرے بھونچکا رہ جاتے ہیں۔"

"کچھ معنوں میں اسے سوچنا ہی نے سکھایا ہے" سلطان شاہ، دیرا کی وہ عمر تھی، ہضم نہیں کر سکا اور جگ کر بولا "اس سے پہلے یہ سوچ سوچ کر سار رکھائی رہتی تھی۔"

"ہو سکتا ہے کہ تمہاری بات درست ہو لیکن پھر بھی دیرا کا کمال تسلیم کرنا ہی پڑے گا کہ اسے جو کچھ سکھایا گیا، اس نے تن دہی سے سیکھ لیا" افضل خان نے مسکراتے ہوئے کہا۔

وقت دھیمے دھیمے گزرتا رہا۔ اس بار دیرا بہت دیر لگا رہی تھی لیکن میرے لیے وہ تاخیر قابل فہم تھی۔ جلد یا بالوں کا رنگ تبدیل کرنے والی بیشتر اشیا کو اپنا کام دکھانے کے لیے خاصا وقت درکار ہوتا ہے۔ شاید دیرا ابھی اپنی جلد کے کھلے ہوئے حصوں پر ٹیننگ لوشن لگا کے مطلوبہ نتائج کا انتظار کر رہی تھی۔

میرا خیال تھا کہ وہ موتی لال کو دیا ہوا وقت بھول چکی تھی لیکن ایسا نہیں تھا۔ ٹھیک ساڑھے گیارہ بجے ہمارے اسپیکر فون پر سے کسی دوسرے متوازی انسٹرومنٹ سے کوئی نمبر ملانے کی آواز سنائی دینے لگی۔ میں نے فوری طور پر اسپیکر فون آن کر دیا۔ لائن پر مداخلت محسوس کرتے ہی نمبر ملانے کا سلسلہ موقوف ہو گیا اور دیرا کی غرائی ہوئی آواز ابھری "کون ہے؟ ریسیور رکھ دو۔ میں فون کر رہی ہوں۔"

"میرا خیال ہے کہ تم موتی لال کا نمبر ملا رہی ہو" میں نے اسپیکر فون پر کہا "تم بے فکر ہو کر اس سے بات کرو۔ ہم مداخلت کیے بغیر تم دونوں کی باہمی گفتگو سنتے رہیں گے۔"

"فی الحال فون بند کر دو" ایک گہرے سانس کے بعد دیرا کی آواز آئی "میں اس وقت ایسی حالت میں ہوں کہ باہر آ کر بات نہیں کر سکتی۔ مجھے سلسلہ منقطع کر کے دوبارہ نمبر ملانا ہو گا۔"

اس کی بات قابل فہم تھی۔ میں نے اسپیکر فون بند کر دیا۔ چند لمحوں بعد دوبارہ نمبر ڈائل کرنے کی آواز سنائی دی تو میں نے بھی اسپیکر فون آن کر دیا۔

میرا اندازہ تھا کہ ویرا نے موتی لال کے گھر کا نمبر ملایا ہوگا لیکن دوسری طرف سے کسی لیڈی آپریٹر کی نرم و نازک آواز سن کر میں چونک پڑا۔ ویرا نے موتی لال کے دفتر کا نمبر ملایا تھا۔

"میں سوزی بول رہی ہوں۔ ذرا موتی لال سے بات کراؤ۔" ویرا نے اس سے مطالبہ کیا۔

"وہ میٹنگ میں ہیں۔ آپ اپنا پیغام دے دیں۔" شائستگی سے کہا گیا۔

"تم صرف اسے آگاہ کردو کہ میرا فون آیا ہوا ہے۔ وہ بات کرنے سے معذوری ظاہر کرے گا تو میں پیغام چھوڑ دوں گی۔" ویرا نے اصرار کرتے ہوئے کہا۔ "مجھے اس سے بہت اہم بات کرنی ہے۔"

"ہولڈ کیجیے۔ میں اس سے رابطہ کرنے کی کوشش کرتی ہوں۔" لیڈی آپریٹر کی آواز بدستور نرم اور مہذب تھی۔ قونصل خانے کے ملازمین کی پراسرار غیر قانونی سرگرمیوں کی وجہ سے شاید وہ اس قسم کی گفتگو سننے کی عادی تھی اس لیے اس نے ویرا پر کوئی جرح نہیں کی تھی۔

اسپیکر فون پر ایک مشہور بھارتی گانے کی مترنم دھن گونجتی رہی۔ آخر کار وہ سلسلہ ٹوٹ گیا اور موتی لال کی جانی پہچانی آواز سنائی دی "ہیلو سوزی! میں موتی لال بول رہا ہوں۔ تمہیں تو اس وقت میرے دفتر میں ہونا چاہیے تھا۔ کیا بات ہے؟ تم کہاں سے بول رہی ہو؟"

"سوری ڈارلنگ!" اپنے حریف کی آواز سنتے ہی ویرا کی آواز میں درد بھرا لوچ پیدا ہو گیا۔ "میں ابھی جس سہیلی کے ساتھ ٹھہری ہوئی ہوں، وہ سیڑھیوں سے پھسل کر زخمی ہو گئی ہے....."

"سوری!" ویرا کا فقرہ مکمل ہونے سے پہلے ہی موتی لال کی مایوس کن آواز ابھری "اسے کسی اسپتال میں چیک کرا کر آؤ! مجھے یہ خدشہ تھا کہ اس حادثے کی وجہ سے تم نہیں آسکو گی۔"

ویرا بذات خود اس سے ملنے کی بھرپور اداکاری میں مصروف تھی لیکن ملاقات کے لیے موتی لال کی بے تابی محسوس کر کے اشتعال انگیز آواز میں بولی "میں اس بے چاری کو چھوڑنے کے بارے میں اتنی بے رحمی سے نہیں سوچ سکتی۔ اگر آج کے لیے میری معذرت قبول کر سکو تو تمہاری مہربانی ہوگی۔"

"ہرگز نہیں۔ آج تمہیں ہر قیمت پر آنا ہوگا ورنہ آئندہ مجھے فون نہ کرنا۔ میں تمہارے لیے کام کا بندوبست نہیں کر سکوں گا۔" اس کا لہجہ نرم ہی سہی مگر الفاظ دھمکی آمیز تھے۔

"تم بلاوجہ ناراض ہو رہے ہو۔ حادثہ کسی بھی وقت اور کسی کے بھی ساتھ پیش آسکتا ہے۔ میں چار بجے تک فارغ نہیں ہو سکتی اسی لیے میں نے اس وقت تمہیں فون کیا ہے۔"

"میں انتظار کر سکتا ہوں۔" موتی لال کی آواز سے بے کلی ظاہر ہونے لگی "تم کس وقت تک آسکتی ہو؟ میں پرتاپ اوجھا سے اسی کے مطابق پروگرام طے کر لوں گا۔"

"میں تم سے ملنے آرہی ہوں۔ یہ پرتاپ اوجھا جی کون ہے اور اس کا ذکر کہاں سے نکل آیا؟"

"سمجھنے کی ضرورت نہیں۔" موتی لال کو اپنی غلطی کا احساس ہو گیا۔ "پرتاپ سے صرف تمہارا تعارف کرانا ہے۔ پھر وہی تم کو کام بتائے گا۔ میری موجودگی میں تعارف ہونے کے بعد تم آپس میں ملو گے تو اجنبیت کا احساس نہیں ستائے گا۔ وہ چند منٹ کی ملاقات کے بعد چلا جائے گا۔ بقیہ وقت ہم دونوں اکٹھے گزاریں گے۔"

"تم نے مجھے الجھن میں ڈال دیا ہے۔" ویرا کی آواز فکر آمیز ہو گئی۔ "پرتاپ اوجھا جی سے ملنے کے لیے مجھے کہاں جانا پڑے گا؟ میں سمجھ رہی تھی کہ آج تم مجھ سے تفصیلی بات چیت کرو گے۔ کام کا آغاز بعد میں ہوگا۔"

"کام کا آغاز دو چار ہفتوں کے بعد بھی ہو سکتا ہے۔ پرتاپ سے ملاقات کرانی اہم نہ ہو۔ وہ میرا کوئی ... میں جہاں چاہوں اُسے بلا سکتا ہوں لیکن بہتر ہوگا کہ یہ ملاقات میرے دفتر میں ہو۔"

"لیکن اپنی سہیلی کو لے کر مجھے شہید اسپتال جانا ہوگا۔ وہاں تین چار بج سکتے ہیں۔ وہاں سے تمہارے دفتر تک آنے میں خاصا وقت لگ جائے گا۔ کیا ایسا نہیں ہو سکتا کہ تم پرتاپ کو لے کر اسی طرف آجاؤ؟"

"سب کچھ ہو سکتا ہے۔ تم وقت کا تعین کر لو۔ چار بجے بہت دیر ہو جائے گی۔ میں تمہیں تین بجے تک مہلت دے سکتا ہوں۔ پرتاپ میرے ساتھ ہوگا۔ میں اسپتال کے ایمرجنسی وارڈ کے سامنے والی پارکنگ میں تمہارا انتظار کروں گا۔ میرے پاس سیاہ رنگ کی کرولا ہوگی۔ اس پر عام نمبر پلیٹ ہوگی۔ تم نمبر دیکھ کر گاڑی کی پچھلی سیٹ پر آجانا۔ ہم فوراً ہی وہاں سے روانہ ہو جائیں گے۔"

"گاڑی کا نمبر مجھے نوٹ کرادو۔" ویرا نے مزید بحث کے بغیر ہتھیار ڈال دیے۔

موتی لال نے نئی سیریز کا ایک آسان نمبر بتایا جس میں چار ہندسے یکساں تھے۔ اس کے خاموش ہونے پر ویرا کی آواز ابھری "میں تمہارے ساتھ چلی گئی تو میری گاڑی کا کیا بنے گا؟"

"میرا مشورہ ہے کہ اپنی سہیلی کو ٹیکسی سے اسپتال لے جاؤ۔ تمہاری گاڑی کی وجہ سے ہمیں واپسی پر دوبارہ اسپتال جانا پڑے گا۔ زیادہ دیر ہوگئی تو تمہاری گاڑی چوری بھی ہو سکتی ہے۔ واپسی کے لیے میں تمہیں ٹیکسی منگوا دوں گا۔ ویسے تمہاری سہیلی کس علاقے میں رہتی ہے؟"

"جعفر زمان نامی متوسط مگر صاف ستھری آبادی ہے۔" ویرا نے کراچی کی ایک نسبتاً نئی آبادی کا نام لے کر ہم سب کو حیران کر دیا۔ وہ بظاہر ہر چیز سے بے پروا اور اپنی دھن میں مست رہنے والی عورت نظر آتی تھی لیکن کام کی جزئیات کو اچھی طرح ذہن نشین

حرکت لینے کی عادی تھی ورنہ برسوں سے کراچی کی آسودہ حال بستیوں میں رہنے والے بہت سے مقامی لوگ جعفرزدن رفیو کے نام اور چہرے تک سے نا واقف تھے۔

جعفرزدن!" موتی لال کا بڑا سا سبز اسی نقشہ کر بولا "تمہارے شہروں میں جعفرزدن بنا کر شاید مستقبل کی بھیانک خانہ جنگیوں کی منصوبہ بندی کی گئی ہے۔ کراچی میں جعفرزدن کا وجود میرے لیے ایک خوش گوار انکشاف ہے۔ میں تو سمجھتا تھا کہ جعفرزدن دو حریف ملکوں کی سرحد کی درمیانی پٹی ہی کو کہا جاتا ہے۔ تم آؤ تو ہم اس آبادی کے بارے میں تفصیلی باتیں کریں گے۔ تم نے مجھی سے آنے کے بارے میں کوئی جواب نہیں دیا۔"

"میں جس بات کا جواب نہ دوں، اسے قبول کر لیتی ہوں۔ میں اپنے موجودہ حالات میں گاڑی کی چوری کی متحمل نہیں ہو سکتی۔ میں تمہیں بیچ تم تک پہنچنے کی کوشش کروں گی لیکن اسے اگر چوں والا رفت سمجھ لینا۔ تھوڑی بہت دیر سویر بھی ہو سکتی ہے۔"

دونوں طرف سے کچھ تپ اور سرگرم الوداعی فقروں کا تبادلہ کیا گیا۔ موتی لال کے منہ خیر الفاظ اس کی مستقل خواہشات اور محبوب بیوی کی عکاسی کر رہے تھے۔ پھر سلسلہ منقطع ہو گیا۔

"میری آج تک موتی لال سے ملاقات نہیں ہوئی۔" اسپیکر فون آف کیے جانے کے بعد افضل خان بولا "لیکن میرا اندازہ ہے کہ یہ شخص ذہنی مریض ہے یا پھر ویرا نے اپنی پچھلی واردات سے اس کا علاج ماؤف کر کے رکھ دیا ہے ورنہ وہ ویرا سے عداری کا متلاشی ہو کر کے بے تاب ادھیکاری کو بے نقاب نہ کر بیٹھے۔ اسے تو سیکنوں کی شناخت کو حتی الامکان پوشیدہ رکھنا ایک سیکرٹ ایجنٹ کا بنیادی فرض ہوتا ہے۔"

"اس سے ہمدردی جتانے کے بجائے ہمیں اپنی خوش قسمتی پہ رشک کرنا چاہیے۔" جہانگیر نے کہا "موتی لال کے ساتھ ایک اور دشمن کا نام تمہارے سامنے آگیا۔ موتی لال سے نمٹنے کے بعد تم اس پر ہاتھ ڈال سکتے ہو۔"

"ویرا کی یہ فون کال بہت سود مند ثابت ہوئی ہے۔" افضل خان نے کہا "موتی لال کا پلان سامنے آنے کے بعد مجھے بھی اپنے پروگرام میں تبدیلی کرنی پڑے گی۔ میں بعد کا قائل نہیں ہوں۔ بے تاب ادھیکاری کو بھی آج ہی اپنے ٹھکانے پہ پہنچانے کی کوشش کروں گا۔"

"اپنے ٹھکانے پر؟" میں نے چونک کر پوچھا "ابھی تو تم خود بھی اپنے نئے ٹھکانے پہ پوری طرح نہیں جم سکے ہو گے۔ ان دونوں کو گرفتار کر کے یہیں لانا مناسب رہے گا۔"

"ہم خوش قسمت خانہ بدوش لوگ ہیں۔" افضل خان ہلکا سا قہقہہ لگا کر بولا "مختصر زندگی پہ کوچ کرتے ہیں اور جہاں پڑاؤ ڈالتے ہیں، چند گھنٹوں میں ایک مکمل آشیانہ کھڑا کر لیتے ہیں۔ فارم ہاؤس اور اس کے قریب واقع متروک عمارتوں میں انتظام پوری طرح قائم اور فعال ہو چکا ہے۔"

"تو پھر ہم بھی گاڑی میں پڑے رہنے کے بجائے وہیں چلتے ہیں۔" میں نے کہا۔

"وہاں تمہیں یہاں جیسی سہولتیں اور آسائشیں نہیں مل سکیں گی۔ تم گاؤں میں قیام کا تجربہ کرنا چاہتے ہو تو ضرور آجاؤ۔" افضل خان نے فراخ دلی سے پیش کش کی۔

"گاؤں کے مکانات اتنے خوش گوار نہیں تھے کہ کوئی صحیح الدماغ آدمی انہیں وہاں رہنے کی خواہش کر سکے۔ ویسے اصولی طور پہ ہمارے مجرموں کو ہمارے ہی پاس لایا جانا چاہیے۔ یہاں ان کی بہتر دیکھ بھال ہو سکے گی۔"

"وہ صرف تمہارے ہی نہیں، پوری قوم کے مجرم ہیں۔ تم انہیں کہاں کہاں لے جاؤ گے؟"

"یہ تفصیلات بھی طے کر لی جائیں گی۔ میں نے تمہارے ساتھ چلنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔"

"میرے ساتھ؟" افضل خان کی آنکھیں حیرت سے پیشانی پہ جا چڑھیں "میں بتا چکا ہوں کہ باہر تمہارے لیے کتنے خطرات جنم لے چکے ہیں۔ تم باہر گئے تو تمہاری واپسی غیر یقینی ہو گی۔"

"میں اکیلا باہر نکلنے کی حماقت کر بیٹھا تو شاید ایسا ہی ہو گا۔ تمہاری موجودگی میں کوئی سرکاری اہل کار مجھے چھیڑنے کی کوشش نہیں کرے گا۔ میں نے اپنے ذہن میں تمہارے پلان کا پورا نقشہ جما لیا ہے۔ مجھے کوئی پریشانی ہو گی نہ تمہارے لیے کوئی دشواری پیدا ہو گی۔"

"تھوڑی سی لغزش سے ویرا کی جاری ریاضت پہ پانی پھر جائے گا۔"

"میں؟" تشویش آواز میں بولا "میں براہ راست موتی لال کے پیٹ میں گھر بنانے کا ارادہ نہیں رکھتا۔ دور دور سے اس کی نگرانی کرنا معمول کا مگر یہ تو سوچو کہ اس نے تمہاری جھلک بھی دیکھی ہو گی تو تمہیں پہچان لینا شاید ہو گا ہے۔"

"تاریک عینک، مصنوعی گھنی مونچھوں اور کانوں تک جھک آنے والی سوالی ٹوپی کی مدد سے میں بھی اپنے حلیے میں ایسی تبدیلی لا سکتا ہوں کہ دور سے دیکھنے والا مجھے نہ پہچان سکے۔ میں یہاں رکا رہا تو فکر اور اندیشوں میں پاگل ہو جاؤں گا۔ تمہیں ویسے بھی کوئی نہ کوئی ٹوری ساتھ بھاگی پڑے گی۔"

"میرا خیال ہے کہ تم اس وقت پاگل ہو رہے ہو۔" جہانگیر میری طرف دیکھتے ہوئے فکر آمیز آواز میں بولا "تم خود غرضی کا مظاہرہ کر رہے ہو۔ افضل جان کو ضرورت ہوئی تو فورس کے آدمی بھی میدان میں آسکتے ہیں۔"

"تم چپ رہو۔" میں نے اسے ڈانٹ دیا "شراب پی کر اور مجھے چڑھے بیٹھے ہو۔ آگ لگتی ہے تو اول فول بکنا شروع کر دیتے ہو۔ اپنے نادر خیالات اپنی بوسیدہ کھوپڑی ہی میں محفوظ رکھو۔"

"تمہاری مرضی، میں تو تمہاری بھلائی کی بات کر رہا تھا۔" وہ اداس ہو گیا۔

پہنچ جانا چاہیے تاکہ اصل ڈرامے کا آغاز ہونے سے پہلے ہمیں وہاں کے حالات کا جائزہ لینے کا کھلا موقع مل سکے۔ ان جزئیات سے فارغ ہونے کے بعد افضل خان فون پر مصروف ہو گیا۔ ہم چاروں اسے ڈرائنگ روم میں چھوڑ کر باہر لان پر نکل آئے۔

افضل خان نے توقع ظاہر کرتے ہوئے کر مجھے تیاری کی ہدایت کی تو میں چونک کر اپنے کمرے کی طرف چل دیا۔

سلطان شاہ کی طرف سے ہدایت اتنی بلند تھی کہ میں نے بھی سن لی۔ اسے فکر اس بات کا تھا کہ میں ایک بار پھر ویرا کے ساتھ باہر جا رہا تھا۔ اس احمق کی دانست میں میرے جانے کا واحد سبب بھی یہی تھا کہ افضل خان کے ساتھ ویرا ایک پُرپیچ معرکے کے لیے میدان میں اتری تھی۔

سوا تی ٹوپی اور کالی عینک میرے سامان میں موجود تھیں۔ مسئلہ مصنوعی مونچھوں کا تھا جو دستیاب نہیں تھیں۔ میں نے وہ دونوں چیزیں پہننے کے بعد آئینے میں اپنا جائزہ لیا تو مجھے یقین ہو گیا کہ میرے دشمنوں میں سے کوئی بھی ایک جھلک دیکھ کر مجھے نہیں پہچان سکے گا۔ جہاں تک پولیس والوں کا تعلق تھا وہ افضل خان کی موجودگی میں میرے ساتھ کوئی زیادتی کرنے کی جسارت نہیں کر سکتے تھے۔

میں باہر آیا تو سب لوگ میرے منتظر تھے۔ میں نے احتیاطاً کے طور پر فاضل میگزین کے بغیر بھرا ہوا پستول جیب میں رکھ لیا تھا۔ ویرا پہلے ہی ہم گن پر قابض ہو چکی تھی۔

اڑھائی بجے سے پہلے ہم تینوں افضل خان کی کار میں عباسی شہید اسپتال کے لیے روانہ ہو چکے تھے۔

افضل خان نے اپنی گاڑی کی پنجر سیٹ دانستہ خالی رکھی تھی۔ اس کی ہدایت پر ہم دونوں عقبی نشست پر اس طرح ٹیک لگا کر بیٹھے تھے کہ ہمارے چہرے کھڑکیوں سے بچے تھے۔

راستے میں ٹریفک جمود کا اور ذہنی امتحان کا سلسلہ چلتا رہا۔ عینک اور دیگر شخصیت میں تبدیلی کے بارے میں ویرا کے اشارے کی چھاپ اس قدر گہری تھی کہ افضل خان بار بار اس کا ذکر کرتا رہا۔

ہم سوسائٹی اور حسن اسکوائر کے راستوں سے گزرتے ہوئے لیب آباد کی سمت سے فیڈرل بی ایریا میں داخل ہوئے تو افضل خان ویرا کی معلومات کا امتحان لینے کے لیے اس سے راستوں کے بارے میں سوالات کرتا رہا اور ویرا ہر بار درست جواب دے کر امتحان میں کامیاب ہوتی رہی۔ آخر کار افضل خان نے اسے کریم آباد کے پر ہجوم اور رہائشی علاقے میں اتار دیا۔ ویرا گاڑی سے اتر کر بے پروایانہ انداز میں ٹیکسی کی طرف چل دی۔

ویرا کی ٹیکسی کے موسیٰ کالونی کے راستے سے عباسی شہید اسپتال کی طرف روانہ ہوتے ہی افضل خان کی گاڑی بھی حرکت میں آگئی۔ تاہم ناظم آباد کی کشادہ یک طرفہ سڑکوں سے ہوتے ہوئے جب ہم عباسی شہید اسپتال پہنچے تو صرف سوا دو بجے تھے۔

ویرا کی ٹیکسی اسپتال میں ایمرجنسی کے شعبے کی طرف چلی گئی۔ افضل خان گاڑی آنکھوں کے وارڈ کی طرف لیتا چلا گیا۔ اس طرف موتی لال کی سیاہ کرولا یا کسی مشتبہ کار کے موجود نہ ہونے کا یقین کر کے افضل خان نے سست روی سے پورے احاطے کا ایک چکر لگایا اور گاڑی اسپتال سے باہر لے آیا۔ اس وقت تک ویرا ٹیکسی ڈرائیور کو کرائے کی ادائیگی کر کے اسپتال کی عمارت میں غائب ہو چکی تھی۔

افضل خان نے گاڑی اسپتال سے باہر کھڑی ہوئی دوسری گاڑیوں کے درمیان پارک کر دی۔ میں عقبی نشست سے اتر کر اس کے برابر میں پہنچ گیا۔ اسی وقت ایک بچہ کولڈ ڈرنک کی آواز لگاتا ہوا گزرا تو میں نے اسے قریب بلا کر کھانے پینے کی اشیا کے بارے میں پوچھا پھر افضل خان کے انکار کے باوجود تل کباب کے ساتھ دو بن کباب اور کولڈ ڈرنکس منگوالیں۔

وہ بچہ قریبی دکان کی طرف گیا تو افضل خان مجھ پر بگڑنے لگا کہ میں نے مجھے سے بن کباب منگوا کے گھٹیا ذوق کا مظاہرہ کیا تھا مگر میری دلیل ہی مختلف تھی۔ اسپتال کے قریب اپنی موجودگی کا جواز پیدا کرنے کے لیے خورد و نوش میں مصروف ہو جانا سب سے آسان کام تھا۔

بچے کی واپسی تک افضل خان مجھ سے الجھتا رہا لیکن گرما گرم بن کبابوں کی اشتہا انگیز خوشبو نے اس کی پیشانی کی سلوٹیں دور کر دیں۔ پہلا لقمہ لیتے ہی جب وہ میری خوش ذوقی کا قائل ہو گیا تو میں نے اسے بتایا کہ ٹھیلے کے سامنے سے گزرتے ہوئے تیز خوشبو ہی نے مجھے بن کباب منگوانے کی تحریک دلائی تھی۔

ہم وہاں تفریح ہی کے ارادے سے نہیں آئے تھے بلکہ ہمیں تین بجے تک وقت گزارنا تھا اس لیے ہم بہت دھیرے دھیرے خورد و نوش میں مصروف رہے۔ جس وقت ہم بچے کو پیسے دے رہے تھے اسی وقت سامنے سے ایک سیاہ کار رینگتی ہوئی اسپتال کے پھاٹک کی طرف بڑھی۔ اس میں اگلی نشستوں پر دو افراد موجود تھے۔

میں نے بچے کو ادائیگی کرنے کے بعد اضطراری طور پر اپنی رسٹ واچ پر نظر ڈالی تو پونے تین بج چکے تھے۔

"تمہارا کیا خیال ہے؟" لڑکے کے چلے جانے کے بعد افضل خان نے کھڑکی کھولی آواز میں پوچھا۔

"کس بارے میں؟"

"گاڑی میں موتی لال کو کس سیٹ پر ہونا چاہیے تھا؟" افضل خان نے کہا۔

"ڈرائیونگ سیٹ پر اسی کو موجود ہونا چاہیے تھا۔ کیا تم اسے پہچانتے ہو؟"

"مشکل یہی ہے کہ ہم میں سے کوئی بھی موتی لال کو شکل و صورت سے نہیں پہچانتا لیکن اس وقت جو شخص ڈرائیونگ سیٹ پر نظر آیا ہے میں اسے پہچانتا ہوں۔ اس کا نام رام چند ہے اور وہ اپنے قونصل خانے کے ویزا سیکشن میں ڈیلیوری کلرک ہے۔ دوسرا چہرہ میرے لیے اجنبی تھا۔"

"ہو سکتا ہے کہ دوسرا آدمی موتی لال ہو" میں روانی میں کہہ گیا۔

"پھر پرتاب اوجھکاری کہاں ہے؟" مجھے افضل خان کے سوال سے پہلے ہی اپنے قیاس کی غلطی کا احساس ہو چکا تھا۔ افضل خان کہہ رہا تھا "مجھے وہاں شک کا نظر آ رہا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ یہ معاملہ اس قدر آسان ثابت نہ ہو جتنا ہم اب تک سمجھ رہے ہیں۔ اگر رام چند کے ساتھ پرتاب اوجھکاری یہاں آیا ہے تو موتی لال اپنے خلاف کسی خطرناک سازش کی بو سونگھ چکا ہے۔"

"کیا یہ ممکن نہیں کہ رام چند ہی کا دوسرا نام موتی لال ہو۔ کلرک اور اسٹیشنر کے رتبے میں زیادہ فرق نہیں ہوتا۔"

"نہیں" افضل خان نے پورے وثوق سے کہا "محراب خان نے پشاور میں سہارن اور ربیلا سے تقریباً سب کچھ اگلوا لیا تھا۔ اس کی رپورٹ میں موتی لال کا ذکر تھا۔ اگر وہ دوہری حیثیت میں کام کر رہا ہوتا تو سہارن یہ حقیقت بھی ضرور اگل دیتا۔ تم ہمارے تشدد کے ہتھکنڈوں سے واقف نہیں ہو۔ ہمارے سامنے بڑے بڑے سورما خارش زدہ بلوں کی طرح بلبلانے پر مجبور ہو جاتے ہیں۔"

افضل خان جو کچھ کہہ رہا تھا اس کا مطلب یہ تھا کہ آخری لمحات پر موتی لال کی پیشہ ورانہ کھوپڑی نے کام کرنا شروع کر دیا تھا۔ ایک طرف اس کے ذہن پر شوخ رنگیلی روزی کی طلب سوار تھی تو دوسری طرف اسے خطرے کا احساس ہو گیا تھا۔ اس الجھن کا حل تلاش کرنے کے لیے اس نے خود سامنے آنے کا ارادہ ترک کر کے رام چند کو پرتاب اوجھکاری کے ساتھ مہاشی شمبھو اسپتال بھیج دیا۔ اگر وہ دونوں روزی کو لے کر اپنے ٹھکانے پر پہنچ جاتے تو موتی لال انہیں دودھ میں پڑی ہوئی مکھی کی طرح الگ نکال پھینکتا اور روزی پر قابض ہو جاتا۔ کوئی اونچ نیچ پیش آتی تو سارا وبال وہی دونوں سہتے۔ موتی لال محفوظ رہتا اور گھر بیٹھے پورے حالات سے باخبر ہو جاتا۔

"مگر موتی لال خطرہ محسوس کر چکا ہے تو صورت حال کوئی بھی رخ اختیار کر سکتی ہے" میں نے کہا "ہو سکتا ہے کہ ہم دونوں ہی ہنگامے کو نہ سنبھال سکیں۔ ان دونوں کی دیکھ بھال پر کچھ اور افراد بھی مامور ہو سکتے ہیں۔"

"میرے یہاں پہنچنے سے قبل فورس کے تین ہتھیار بند افراد پہنچ چکے ہیں۔ میں نے ان سے متصل ایک ذیلی سڑک کے کنارے پر ان کی گاڑی رکھوا دی تھی۔ وہ دس ٹومیوں کو بھی آسانی سے سنبھال لیں گے۔"

"ان کے اور تمہارے درمیان رابطے کی کیا صورت ہو گی؟" میں نے پوچھا۔

"سپاہی اپنے ہتھیاروں کے بغیر کبھی محاذ کا رخ نہیں کرتا" اس نے اطمینان سے ڈیش بورڈ کا نچلا خانہ کھول دیا۔ اس میں رکھے ہوئے مختصر سے سیاہ ٹرانسمیٹر کا سرخ بلب روشن تھا۔

ٹھیک تین بج کر دو منٹ پر کیسانی اسپتال پر مستقل نمبر پلیٹ والی سیاہ کرولا اسپتال سے برآمد ہوئی۔ اس بار بھی ڈرائیونگ سیٹ پر وہی شخص نظر آیا جسے افضل خان نے رام چند کے نام سے پکارا تھا۔ اس کے برابر والی سیٹ پر ویرا بیٹھی ہوئی جھک رہی تھی۔ دوسرا آدمی عقبی نشست پر چلا گیا تھا۔

سیاہ کرولا کے آگے نکل جانے پر افضل خان نے انجن اسٹارٹ کیا اور گاڑی باہر نکال لی۔ اس دوران میں کرولا بائیں طرف مڑ چکی تھی۔ افضل خان نے اپنی گاڑی اس کے تعاقب میں ڈال دی۔

آگے جا کر سیاہ کرولا دوسری سڑک پر دائیں طرف گھومی اور راہ گیروں کے لیے بنے ہوئے آہنی پل کے قریب رک گئی۔ اس وقت ہم موڑ پر تھے۔ افضل خان کے ٹومیوں کی گاڑی ہمارے پیچھے موجود تھی۔

اس مقام پر سیاہ کرولا کی پچھلی نشست سے ایک شخص نیچے اترا اور کار تیزی سے آگے بڑھتی چلی گئی۔ ہم موڑ گھوم کر اس کے پیچھے ہو لیے۔ کرولا سے اترنے والے شخص کے قریب سے گزرتے ہوئے میں نے دیکھا کہ وہ مضبوط جسم کا ایک متوسط قامت شخص تھا جس کے چہرے سے سخت گیری کے آثار نمایاں تھے۔

اس وقت میری تمام تر دلچسپی کرولا سے زیادہ اس شخص کے انجام پر مرکوز ہو کر رہ گئی تھی اس لیے میں مڑ کر پیچھے کا جائزہ لے رہا تھا۔ میرا خیال تھا کہ افضل خان کا کوئی آدمی وہاں اتر کر اس کا پیچھا کرے گا اور موقع پا کر کہیں اس پر ہاتھ ڈالنے کی کوشش کرے گا لیکن میرا وہ اندازہ دقیانوسی ثابت ہوا۔ افضل خان کے ٹومی اس وقت جارحانہ موڈ میں تھے۔ وہ شخص واپس چل کر ٹیکسیوں کی طرف جا رہا تھا کہ ایس آئی ایس والوں کی گاڑی اس کے قریب رکی۔ پچھلی سے دو آدمی نیچے اترے اور پرتاب نامی مشتبہ شخص سمیت دوبارہ کار میں غائب ہو گئے اور اسی کے ساتھ کار برق رفتاری سے حرکت میں آ گئی۔

اس بھری پری سڑک پر یہ واقعہ شاید اس قدر تیزی سے رونما ہوا کہ جو لوگ پرتاب کی طرف متوجہ نہیں تھے انہیں اندازہ ہی نہیں ہو سکا ہو گا کہ وہاں اغوا کی ایک واردات جنم لے رہی تھی۔

چند ہی لمحوں میں ایس آئی ایس والوں کی گاڑی ٹریفک کے ہجوم میں شامل ہو کر ہماری گاڑی کے عقب میں آ گئی۔ مجھے اندازہ تھا کہ افضل خان کے ٹومیوں نے اپنے شکار کو اٹھاتے ہی بے ہوش کر دیا ہو گا تاکہ وہ شور مچا کر ان کے لیے کسی قسم کی دشواری کھڑی نہ کر سکے۔

"پرتاب اوجھکاری کو نہایت صفائی سے اٹھا لیا گیا ہے" میں نے افضل خان کو خوش خبری سنائی۔

"اگر کھلی ہوئی بدمعاشی پر اتر آئے تو بڑے کام اسی طرح مکمل ہو جاتے ہیں۔"

"یہ تمہارے ٹومیوں کی یک طرفہ بدمعاشی ہے۔ ابھی تک پرتاب نے کچھ نہیں کیا تھا۔"

"میرا باپ سازشی ذہنیت کا ایک پرندہ ہے۔ اپنی جگہ بے ضرر بلکہ شاید معصوم لیکن جب کسی پرندہ دشمن کے ساتھ چلتا ہے تو اس کی کارکردگی کا صحیح اندازہ ہوتا ہے۔ ان لوگوں کی مسلسل ریشہ دوانیوں نے ہمارے خود بخود آئے ہیں ورنہ ہم ایک عام آدمی کا بہت زیادہ احترام کرتے ہیں۔"

"کاش مجھے بھی آج موتی لال کا احترام کرنے کا موقع مل سکے۔"

"موتی لال کہاں؟ اب تو رام چندر کی بات کرو۔ ویرا کو وہی اپنے ساتھ لے جا رہا ہے۔"

"شاید ویرا سے اندازے کی غلطی ہوئی ہے۔ وہ رام چندر ہی کو موتی لال سمجھ رہی ہے۔"

"تم نے یہ اندازہ کیسے لگایا؟" اقبال خان نے چونک کر پوچھا۔

"سب کچھ طے شدہ پروگرام کے مطابق ہو رہا ہے۔ اس سے ظاہر ہو رہا ہے کہ ویرا اعتماد میں ہے۔"

"میں وہی جاننا چاہ رہا ہوں۔ پروگرام کے مطابق کیا ہو رہا ہے؟"

"ویرا نے کہا تھا کہ وہ ہر حال کو فوراً ہی گاڑی سے اتروا دے گی۔ اس نے رام چندر کو موتی لال سمجھ کر اپنی عمر عزیزی کا جادو چلایا ہو گا۔ رام چندر کو تھوڑی دیر کے لیے ایک خوبصورت دوشیزہ کی والہانہ پیروی کا موقع نظر آیا تو اس نے ویرا کے مطالبے پر عمل کر ڈالا۔ یہ بعد میں اپنے ارادے بدلنے کی کوشش کر رہا ہو گا۔"

"ان ہی کوششوں میں اس کی گردن کچھ نیچی چلی جائے گی" وہ پر غرور کے ساتھ بولا "ویرا اپنی خداداد صلاحیتوں کے بارے میں اتنی پراعتماد ہے کہ جو بات ذہن پر رکھ لیتی ہے وہ کر گزرتی ہے۔"

"خدا خیر کرے۔ اس بار تم اس سے کچھ زیادہ ہی متاثر نظر آ رہے ہو۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" اس نے کھلے دل سے اعتراف کیا "چند دنوں سے میں اس کے بارے میں کسی اور ہی زاویے سے سوچ رہا تھا۔"

"تم بال بچے دار آدمی ہو۔ اس کے بارے میں زیادہ سوچ کر سراسر خسارے میں رہو گے۔"

"میں ان بے ہودگیوں سے بلند ہو کر سوچتا ہوں۔ میری سوچ کا محور صرف اور صرف میری فورس ہے۔"

"تمہاری فورس کا ویرا خانم سے کیا تعلق نکل آیا؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"سپیشل ٹاسک فورس فی الحال ایک خالص مردانہ تنظیم ہے جس میں باورچی سے کمانڈر تک سب مرد ہوتے ہیں۔ اگر میں اپنے اوپر والوں سے بات کر کے فورس میں ایک چھوٹا سا مگر مضبوط زنانہ یونٹ قائم کر لینے میں کامیاب ہو جاؤں تو ہماری کارکردگی کا دائرہ بہت بڑھ سکتا ہے۔"

"اور اس یونٹ کی کمان کے لیے تم ویرا کے نام پر غور کر رہے ہو؟"

"ہاں! اسے وسائل کے ساتھ آزادانہ طور پر کام کرنے کا موقع ملے تو وہ بڑے بڑے کام انجام دینے کی صلاحیت رکھتی ہے۔ اپنے باپ کے قتل کے بعد وہ ماضی سے رشتہ توڑ چکی ہے بلکہ کراس ڈیل کے سلسلے میں اس کی بے مثال خدمات ہم سب کے سامنے ہیں" اقبال خان بہت زیادہ سنجیدہ تھا۔

"یہ خیال اپنے ذہن سے نکال دو۔ وہ بہت تلون مزاج عورت ہے۔ کسی بھی وقت اس کا دماغ گھوم گیا تو وہ خاموشی سے پوری ٹاسک فورس کا سودا کر کے کہیں نکل جائے گی۔"

"وہ اتنی بری بھی نہیں ہے۔ عزت و احترام سے اس کی کایا پلٹ ہو سکتی ہے۔"

"کوشش کر کے دیکھ لو لیکن بعد میں مجھ سے شکایت نہ کرنا۔ جس دن میری بات سے ٹھن گئی وہ اپنے اصل روپ میں تمہارے سامنے آ جائے گی۔ وہ بھی اسی قسم کی عورت ہے۔"

"میں جانتا ہوں۔ اچھی طرح جانتا ہوں کہ وہ تمہارے قریب رہ کر خوش رہتی ہے لیکن یہ بات طے ہے کہ تمہیں اندازہ ہے کہ وہ صرف تمہیں خوش کرنے کے لیے سارے اچھے کام کرتی ہے۔"

"میں نے کبھی یہ دعویٰ نہیں کیا" میں نے فوراً ہی اس کی تصحیح کرنی ضروری سمجھی "سب سے بڑا تو یہ ہے کہ بغیر اس کی نیت کا اندازہ لگانا ممکن نہیں ہے۔"

اس وقت تک سیاہ کرولا ناظم آباد، گلبرگ اور گرو مندر سے ہوتی ہوئی ایم اے جناح روڈ کے ٹریفک کے بہاؤ میں شامل ہو چکی تھی۔ چند گاڑیوں کے فاصلے سے ہم اس کا پیچھا کر رہے تھے۔ ہمارے عقب میں اسپیشل ٹاسک فورس والوں کی پرائیویٹ گاڑی چلی آ رہی تھی۔

کارنر روڈ کے ٹریفک سگنل سے سیاہ کرولا صدر کی طرف مڑی تو صورت حال واضح نہیں تھی کہ رام چندر اپنی مرضی کے راستوں پر سفر کر رہا تھا یا ویرا اس پر قابو پانے کے بعد اسے اپنے جانے ہوئے راستے اختیار کرنے پر مجبور کر رہی تھی۔ مسئلہ یہ تھا کہ موتی لال کے گھر اور دفتر کے علاوہ جہانگیر کی فیکٹری تک جانے والا راستہ بھی اسی موڑ سے ہو کر گزرتا تھا۔

فکر، تشویش اور سنسنی کے وہ لمحات اس وقت تک برقرار رہے جب تک تینوں گاڑیاں شاہراہ فیصل کے آخری ٹریفک سگنل پر نہ رک گئیں۔ ادھر سے بائیں طرف جہانگیر کی فیکٹری کا راستہ تھا۔ سیدھی سڑک پر موتی لال کا دفتر تھا اور دائیں مڑنے والا راستہ موتی لال کے گھر کے علاوہ ڈیفنس سے ہوتا ہوا کورنگی روڈ سے جا ملتا تھا۔ سیاہ کرولا ایسی جگہ رکی تھی کہ اس کے اگلے سفر کی سمت کا اندازہ لگانا ممکن نہیں تھا۔

سگنل کی سبز بتی روشن ہوتے ہی سیاہ کرولا کا دایاں اشارہ جلنے بجھنے لگا۔ رام چندر گاڑی کو قطار سے نکال کر سیدھے داہنی سمت میں لانے لگا اور پھر ہمارا کاروان گلشن کی راہ پر رواں ہو گیا۔

"شاید دیرا اجنبی سے نکل کر کورنگی جانے کا ارادہ رکھتی ہے" افضل خان بڑبڑایا۔

"ہو سکتا ہے کہ رام چندر ہی اسے کہیں لے جا رہا ہو۔ ابھی کچھ نہیں کہا جا سکتا۔"

کلفٹن کے پل اور پہلے چوراہے کے بعد جب سیاہ کرولا دوسرے چوراہے سے دائیں طرف گھومی تو ہم دونوں کی ساری امیدیں دم توڑ گئیں۔ وہ راستہ کہیں بھی جاتا ہو کورنگی ہرگز نہیں جاتا تھا۔

شاید دیرا رام چندر پر قابو پانے میں ناکام رہی تھی۔ اسے موقع نہیں مل سکا تھا یا پھر رام چندر نے اس سے بم گن چھین لی تھی۔ جب ہی سیاہ کرولا غیر متعلقہ راستے پر جا رہی تھی۔

ان دنوں بھی ہوٹل جس کا وہ علاقہ خاصا آباد تھا لیکن ہر طرف تعمیراتی سرگرمیاں بھی جاری تھیں۔ علاقہ مکمل طور پر تجارتی ہونے کی وجہ سے وہاں بھیڑ بھاڑ اور رونق بھی بہت زیادہ تھی۔

"اب شاید ہم موتی لال کے گھر ہی رکیں گے" افضل خان شاید بلند آواز میں سوچ رہا تھا۔ میں نے کوئی جواب دینا ضروری نہ سمجھا۔ اس دوران میں افضل خان نے گاڑی کی رفتار سست کر لی تھی۔

اس علاقے میں کافی اندر آنے کے بعد جب موقع ملا تو افضل خان نے فوری طور پر اپنا پیکٹ نکال کر اپنے آدمیوں سے رابطہ کیا اور انہیں رک جانے کی ہدایت دی۔ کم آبادی والے اس حصے میں وہ یقیناً پیچھے دو گاڑیوں کو دیکھ کر چوکنا ہو سکتا تھا۔

آخر کار سیاہ کرولا ایک پھاٹک کے سامنے گھوم کر رکی۔ اس کا ہارن بجا اور پھاٹک کھلتے ہی کار اندر چلی گئی۔

ہم اس مکان کے سامنے سے گزرے تو پھاٹک بند ہو چکا تھا۔ پھاٹک کے ساتھ والے ستون پر شاہ زمان خان کے نام کی تختی بہت نمایاں تھی۔

"یہ مکان موتی لال کا نہیں ہو سکتا۔ میری اطلاعات کے مطابق وہ ایک فلیٹ میں رہتا ہے" وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ افضل خان کی تشویش میں اضافہ ہوتا جا رہا تھا "یہ یہاں کیوں آئے ہیں؟"

"ہو سکتا ہے کہ رام چندر نے اپنے کسی پروگرام پر عمل شروع کر دیا ہو۔"

"یا موتی لال نے اپنی عیاشیوں کے لیے یہ خفیہ ٹھکانا بنایا ہوا ہے۔"

افضل خان نے اپنی گاڑی ایک ویران گلی کے سرے پر پارک کر دی۔ گاڑی کی پوزیشن ایسی تھی کہ اندر بیٹھے بیٹھے شاہ زمان خان کے مکان میں آنے جانے والوں پر نظر رکھی جا سکتی تھی۔ اس گلی میں کئی زیر تعمیر مکانات بند اور ویران پڑے ہوئے تھے۔ ان کے درمیان میں کہیں کہیں خالی پلاٹ موجود تھے۔ ایک مکان میں زور و شور سے کام ہو رہا تھا اور وہاں مزدوروں کی چہل پہل نظر آ رہی تھی۔

افضل خان نے ایرفون پر دوبارہ اپنے آدمیوں سے رابطہ کر کے قیدی کا حال پوچھا تو وہ بدستور بے ہوشی کی حالت میں عقبی پائیدان پر پڑا ہوا تھا۔ افضل خان نے قیدی کو ڈگی میں بند کر کے ایک آدمی کو گاڑی کے ساتھ رکنے کی ہدایت کی اور بقیہ دو افراد کو مکمل تیاری کے ساتھ اپنی طرف بلا لیا۔

چند منٹ بعد وہ دونوں چہل قدمی کے انداز میں بے پروائی سے راستہ طے کرتے ہوئے ہم تک آ پہنچے۔ ان میں سے ایک کا نام طورہ خان اور دوسرے کا اجمل تھا۔ افضل خان کے اشارے پر وہ پچھلی سیٹ پر بیٹھ گئے۔

"کرولا سامنے والے مکان میں گئی ہے" افضل خان نے انگلی کے اشارے سے انہیں بتایا "یہاں پشت پر سارے مکانات ایک دوسرے سے ملے ہوئے ہیں اس لیے اس مکان سے نکلنے کے دو ہی راستے ہیں۔ پھاٹک والا سامنے کا حصہ یا خالی پلاٹ کے ساتھ بنی ہوئی بغلی دیوار۔ ان راستوں سے کوئی فرار ہونے میں کامیاب نہیں ہونا چاہیے۔ سیاہ کرولا سے آنے والی عورت ہماری ساتھی ہے۔ غالباً اس مکان میں اس کے سوا کوئی اور عورت نہیں ہے۔ اسے کوئی گزند پہنچائے بغیر ہمیں دوسرے تمام افراد کو پکڑنا ہے۔ ہم دونوں اندر جائیں گے۔ تم دونوں باہر سے نگرانی کرو گے۔ سگنل نمبر دو ملتے ہی تم کو ہر ضروری کارروائی کرنے کا اختیار ہوگا۔"

افضل خان کی ہدایات بہت واضح تھیں۔ وہ دونوں یس سر کہہ کر رہ گئے۔

افضل خان نے اپنی کار کی ڈگی کھولی تو اس میں ایک پھولا ہوا خستہ حال بیگ موجود تھا۔ اس نے کونے میں لگی ہوئی زپ کھولی تو بیگ میں بھرے ہوئے مختلف اخبار جھانکنے لگے۔ افضل خان نے تھیلے میں سے دو کلاشنکوفیں نکال کر ان کے میگزین چڑھائے اور ایک کلاشنکوف مجھے تھما دی۔

"تم پھاٹک کی طرف سے اندر پہنچو میں خالی پلاٹ کی طرف سے دیوار پھاندنے کی کوشش کرتا ہوں۔ ایک دوسرے کی طرف بڑھتے ہوئے ہم گیراج والے کمرے پر ملیں گے اور مکان کا چکر لگانے کے بعد اندر داخل ہونے کے راستے کا تعین کریں گے" افضل خان نے پیشہ ورانہ انداز میں مجھے بریفنگ دی۔

"یہ سگنل نمبر دو کیا بلا ہے؟ اس کا استعمال کیسے ہوگا؟" میں نے پوچھا۔

"اسے ایس او ایس یا خطرے کا پیغام سمجھ لو۔ حلق سے ایک خاص انداز میں آواز نکالنی ہوگی۔ یہ کام میں خود کروں گا تم دعا کرو کہ اس سگنل کے استعمال کی نوبت نہ آنے پائے۔"

میرے دل میں وسوسہ پیدا ہوا کہ کہیں افضل خان مارا گیا اور میں گھیر لیا گیا تو میں باہر والوں کو اپنی مدد کے لیے کیسے بلاؤں گا لیکن میں افضل خان سے یہ سوال کرنے کی ہمت نہیں کر سکا۔

ہم دونوں نے پُرعزم نگاہوں سے ایک دوسرے کی طرف

دیکھا، کلاشنکوف میں نے اپنے لباس میں چھپائیں اور شاہ زمان خان کے مکان کی طرف چل دیے۔ میں نے چوکنے انداز میں قرب وجوار کا اندازہ لگایا تو آباد مکانوں کے پھاٹک بھی بند تھے۔ خوش حال لوگوں اور بڑے مکانات پر مشتمل آبادیوں میں یہی ایک خوبی یا خامی ہوتی ہے کہ ہر شخص دروازے بند کیے اپنی چار دیواری میں الگ جا بسا اپنی میں بنے ہوئے اپنے کمرے میں مگن رہتا ہے۔ اسے نہ تو پڑوس کے لوگوں سے کوئی غرض ہوتی ہے نہ وہ ان کی فکر میں گھلتا رہتا ہے۔

بظاہر سنسان ماحول ہونے کے باوجود میں شاہ زمان خان کے مکان کے اس ستون کے پاس جا کھڑا ہوا جس پر اطلاعی گھنٹی کا بٹن نصب تھا۔ میرا انداز ایسا ہی تھا جیسے گھنٹی بجانے کے بعد کسی جواب کا انتظار کیا جا رہا ہو۔ اس دوران میں، میں آہنی پھاٹک کی جھریوں سے جھانک کر اندر کا جائزہ بھی لیتا رہا۔

پورچ میں سیاہ کرولا کھڑی ہوئی تھی۔ عمارت اور احاطے کی دیواروں کا دودھیائی پھیلا ہوا ویران نظر آرہا تھا۔ میں نے ایک کر دیوار کے اوپر سے اندر نگاہ ڈالی تو وہاں بھی کوئی شخص موجود نہیں تھا۔ میں نے پلٹ کر آخری بار اپنے قرب وجوار کا جائزہ لیا اور دیوار کی منڈیر پر ہاتھ ٹکا کر اوپر ہوکے نیچے اندر پختہ زمین پر جا کودا۔ میرے کودنے کی دھمک اتنی تیز تھی کہ میں فوراً ہی قریبی جھاڑیوں کی اوٹ میں ہوگیا۔

میں دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ سانس روکے کسی ردعمل کا انتظار کرتا رہا۔ دن دہاڑے کسی کے گھر میں یوں کود کر خود کو ہر خطرے سے محفوظ رکھنا کتنا مشکل کام ہوتا ہے، اس کا اندازہ مجھے اسی دن ہوا۔

چند لمحوں بعد پختہ فرش پر کسی کے قدموں کی قریب آتی ہوئی چاپ سنائی دی۔ میں نے کلاشنکوف ہاتھ میں سنبھال لی۔ دیوانہ گھٹنے کی آہٹ ہوئی پھر ایک اجنبی مردانہ آواز گونجی "کون ہے؟"

وہ جو کوئی بھی تھا، یقینی طور پر میرے کودنے کی آواز سن کر ادھر متوجہ ہوا تھا۔ اسے اپنے سوال کا کوئی جواب نہیں ملا تو دوبارہ اس کے قدموں کی آہٹیں سنائی دینے لگیں۔ شاید وہ برآمدے سے نیچے اتر کر احاطے کا جائزہ لینے کا ارادہ رکھتا تھا۔ میں نے اپنے وجود کو جھاڑیوں کی اوٹ میں سمیٹ لیا۔ مجھے ڈر تھا کہ وہ اسی طرح دیکھ بھال کرتا رہا تو میں اس کی نظروں سے پوشیدہ نہیں رہ سکوں گا۔ میرے جسم کے سارے مسامات کے دہانے کھل گئے تھے۔ میں اپنی بغلوں سے نیچے پسینے کی دھاریں سی رینگتی محسوس کر رہا تھا اور ریڑھ کی ہڈی میں عجیب سی سنسناہٹ ہو رہی تھی۔

ایک مرتبہ پھر قدموں کی چاپ بتدریج قریب آتی چلی گئی پھر مجھے جھاڑیوں کے اوپر ایک خشم ناک چہرہ نظر آیا جو کینہ توز نگاہوں سے مجھے گھور رہا تھا۔

"سمجھا۔۔۔ تو مجھے دھوکا نہیں ہوا تھا۔ ایک خبیث یہاں چھپا ہے۔" اس نے زہر میں ڈوبی ہوئی آواز میں بولنا شروع ہی کیا تھا کہ میں نے کلاشنکوف کی نال قدرے بلند کر کے اپنے ہونٹوں پر انگلی جما کر اسے خاموش رہنے کی ہدایت کی اور وہ میری کلاشنکوف کی جھلک دیکھتے ہی یک لخت خاموش ہوگیا۔ اس نے میری کسی ہدایت کے بغیر غیر ارادی طور پر اپنے دونوں ہاتھ اوپر اٹھا لیے تھے۔

میں بہت آہستگی اور احتیاط سے اٹھا۔ وہ جھاڑیاں خودرو نہیں تھیں۔ مختلف پودوں اور بیلوں نے مناسب تراش خراش نہ ہونے کے سبب وہ صورت اختیار کرلی تھی۔ اس وقت میرے سامنے دو راستے تھے۔ اول یہ کہ اسے بھی جھاڑیوں کی اوٹ میں لاکر اندر کے بارے میں معلومات حاصل کرنے کی کوشش کروں۔ دوئم یہ کہ کسی بھی باز پرس کی جھنجھٹ میں پڑے بغیر اسے بے ہوش کردوں۔

میری نظر میں پہلا طریقہ پُرخطر اور دوسرا بے ضرر تھا۔ باز پرس کے دوران میں وہ اچانک چیخنا چلانا شروع کر دیتا تو ہمارا سارا کھیل خراب ہو سکتا تھا۔

اپنے لباس اور وضع قطع سے وہ اس گھر کے مکینوں کا کوئی منہ چڑھا ملازم معلوم ہو رہا تھا۔ مجھے اختیار بجز دیکھ کر اس کا سارا حوصلہ ہوا ہوگیا تھا اور چہرے پر خوف کی پرچھائیاں ناچنے لگی تھیں۔ میں پوری طرح اپنے قدموں پر کھڑا ہونے کے بعد اس کی طرف بڑھا تو دہشت سے اس کی آنکھیں لرزنے لگیں۔ میں نے کلاشنکوف کی نال اس کی طرف سے ہٹائے بغیر اپنی جیب سے پستول نکالا پھر اس سے پیشتر کہ وہ میرے ہاتھوں میں دو ہتھیاروں کی موجودگی کا سبب جان سکتا، میں نے پستول کی نال اپنی گرفت میں لے کر اس کے وزنی دستے سے اس کی بائیں کنپٹی پر ایک زوردار ضرب لگائی کہ وہ بس ایک تیز ہچکی کے ساتھ تیورا کر فرش پر ڈھیر ہوتا چلا گیا۔

پستول کا دستہ اس کی کھوپڑی سے ٹکرانے کی آواز اتنی بلند تھی کہ مجھے فوری طور پر کسی اور کی مداخلت کا خوف ستانے لگا۔ میں اس کے وجود کو کار کے سامنے جھاڑیوں کی اوٹ میں گھسیٹنے لگا۔

"کیا اسے مار دیا؟" یہ تحیر زدہ آواز سنتے ہی مجھے یوں محسوس ہوا جیسے میرے بدن پر بجلی کا ننگا تار آ گرا ہو۔ میرا منہ جھاڑیوں کی طرف تھا اس لیے میں سوال کرنے والے کی صورت نہیں دیکھ سکا مگر اس آواز کی دہشت سے اپنے شکار کا کالر میرے ہاتھ سے چھوٹ گیا۔

میں بجلی کی سی سرعت سے پلٹا تو آفریدی خان میرے سامنے موجود تھا۔ بے اختیار میرے سینے سے اطمینان کا ایک لمبا سانس خارج ہوگیا۔ اس کی جگہ کوئی اور ہوتا تو میرا کام ہی تمام ہوگیا تھا۔

اس وقت بہت زیادہ کہنے سننے کی گنجائش نہیں تھی۔ سیدھی سی بات تھی کہ آفریدی خان نے طے شدہ وقفے پر پہنچ کر میری تلاش میں ادھر ادھر نظریں دوڑائی ہوں گی تو میں [illegible] ہوا نظر آیا اور وہ دبے قدموں میرے پاس آ پہنچا۔ ہم دونوں نے پھرتی سے بے ہوش ملازم کو گھسیٹ کر جھاڑیوں میں اتنی دور تک دھکیل دیا کہ وہ

آسانی سے کسی کی نظروں میں نہ آسکے۔

وہ رام چند ہرگز نہیں تھا۔ کہ ہم دونوں میں سے کسی نے موتی لال کو نہیں دیکھا تھا لیکن افضل خان کا بھی اندازہ تھا کہ وہ موتی لال نہیں ہو سکتا تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ ہمارے اصل حریف بدستور اندر موجود تھے۔

مکان میں داخلے کا راستہ تلاش کرنے کی مشکل خود بخود حل ہو چکی تھی۔ مکان کا برآمدے میں کھلا ہوا دروازہ ہم کو اندر داخلے کی دعوت دے رہا تھا۔

ہم کچھ دیر تک اپنی کنج عافیت میں بیٹھے کسی رد عمل کا انتظار کرتے رہے۔ جب کہیں سے نقل و حرکت کی کوئی آواز یا آہٹ نہیں سنائی دی تو ہم نے احتیاط سے اندر داخل ہونے کا فیصلہ کر لیا۔ افضل خان میرے آگے تھا۔ میں اس کے پیچھے جھاڑیوں کی اوٹ سے نکلا اور پنجوں کے بل دوڑتا ہوا برآمدے میں پہنچ گیا۔

دیوار سے لگ کر اندر کی سن گن لینے کے بعد ہم دونوں یکے بعد دیگرے اندر داخل ہو گئے۔

وہ ایک راہداری کا کشادہ ابتدائی حصہ تھا۔ اس میں داہنی طرف ایک چوبی دروازہ تھا جو شاید ڈرائنگ روم میں کھلتا تھا۔ اندر گہرا سکوت چھایا ہوا تھا۔ افضل خان نے دستہ گھما کر ہلکا سا دباؤ ڈالا تو دروازہ کوئی آواز پیدا کیے بغیر کھل گیا۔ اندر فرشی قالین پر قیمتی فرنیچر سجا ہوا تھا لیکن ان سب چیزوں کی ابتر حالت مکینوں کی بے پروائی کا نوحہ کر رہی تھی۔ ہم دروازہ بند کر کے آگے ہو لیے۔

اب ہم سیکنڈ موجود کمرے کل سات کمرے تھے جن میں سے چھ بالکل ویران پڑے ہوئے تھے۔ ساتویں کمرے میں سے آنے والی مردانہ اور زنانہ آوازیں سن کر ہم نے اس کا جائزہ لینے کا ارادہ ملتوی کر دیا۔ مجھے فکر یہ تھی کہ اس مکان میں ویرا کے ساتھ کم از کم دو مرد موجود تھے۔ ایک کے ساتھ وہ بند کمرے میں خوش گپیوں میں مصروف تھی لیکن دوسرے کا کہیں پتا نہیں تھا۔ مجھے شبہ ہونے لگا کہ کہیں ہمارے ہاتھوں بے ہوش ہونے والا شخص ملازم کے بجائے خود موتی لال ہی نہ رہا ہو۔ اس کے سوا دوسرے فرد کی روپوشی کا کوئی جواز نظر نہیں آرہا تھا۔

"میں یہیں ٹھہر کر بند کمرے پر نظر رکھتا ہوں۔ تم ذرا چھت کا بھی ایک چکر لگا آؤ" افضل خان نے اوپر جانے والے زینوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے سرسری لہجے میں کہا۔

میں خود بھی یہ چاہتا تھا کہ بند کمرے میں طبع آزمائی کرنے سے پہلے یہ اطمینان کر لیا جائے کہ ہم پر بے خبری میں پیچھے سے وار نہیں کیا جائے گا۔ اوپر جانے والے زینے طے کرتے ہوئے میں بالکل بے خوف تھا۔ میں نے پستول پہلے ہی جیب میں رکھ لیا تھا۔ اس وقت کلاشنکوف بھی شانے سے لٹکالی لیکن زینوں کا اختتام ہونے پر میں چھت پر بنی ہوئی برساتی میں داخل ہوا تو میرا دل اچھل کر حلق میں آگیا۔

مکان کی چھت پر کسی کمرے کی تقریباً ڈھائی فٹ اونچی ابھری ہوئی بن روف کے سائے میں ایک شخص پیٹ کے بل لیٹا ہوا شیشے سے اندر جھانک رہا تھا۔

میں نے اس معاملے کی اہمیت کے پیش نظر سیاہ گولا کے سوامیوں کے حلیے اتنی تفصیل سے ذہن نشین کیے تھے کہ ان کی شکلوں کے علاوہ لباس تک مجھے یاد تھے۔ مجھے چھت پر لیٹے ہوئے شخص کا چہرہ نظر نہیں آیا لیکن میں نے اس کے لباس پر نظر پڑتے ہی پہچان لیا کہ وہ رام چند تھا۔ روپوش دشمن کا سراغ ملتے ہی میرے وجود میں عزم اور حوصلے کی ایک نئی لہر سرایت کرتی چلی گئی۔

وہ بن روف ایک مستطیل کی صورت میں تعمیر کی گئی تھی۔ اس میں کونے کے چار ستونوں پر ٹکا اور کنکریٹ کی چھت کو روکا گیا تھا۔ ٹکا اور چھت کے فرش کے درمیان تقریباً ڈھائی فٹ اونچی جگہ پر چوبی فریم میں شیشے جڑے ہوئے تھے تاکہ دن کی روشنی اور سورج کی دھوپ براہ راست کمرے میں پہنچ سکے۔ شیشے کی دیواروں کی ناپائیداری کا سدباب کرنے کے لیے اندر کے رخ پر مضبوط آہنی گرل نصب کی گئی تھی جس کی وجہ سے شیشے توڑ کر کمرے میں اترنا آسان نہیں رہا تھا۔

اس وقت سورج مغرب میں تھا۔ کمرے کے دروازے پر اپنا سایہ پڑنے کے خوف سے رام چند اس وقت شیشے کی مشرقی دیوار کے ساتھ لیٹا ہوا تھا۔ اس کے انداز سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ جو کچھ کر رہا تھا خفیہ طور پر اور کسی کو اعتماد میں لیے بغیر کر رہا تھا۔

چند ثانیوں تک ذہن پر زور دینے کے بعد میں پوری سچویشن سمجھنے میں کامیاب ہو گیا۔

میرے اندازے کے مطابق بن روف اسی کمرے میں بنی ہوئی تھی جس میں ویرا کسی کے ساتھ موجود تھی۔ ویرا کے پہنچ جانے کے بعد موتی لال نے شاید رام چند کو بالکل ہی نظرانداز کر دیا اور خود ویرا کو لے کر اس کمرے میں جا بیٹھا۔ ممکن ہے کہ وہ اس وقت نشے میں بھی رہا ہو۔ رام چند نے اپنی توہین کا انتقام یوں لینا چاہا کہ ان کی خلوت کا تماشائی بن کر بن روف کے سہارے لیٹ گیا۔ اس وقت وہ اپنے اسی انتقامی جذبے کی وجہ سے بدترین صورت حال کا سامنا کرنے والا تھا۔

کمرے میں جو کچھ ہو رہا تھا وہ رام چند کے لیے اس قدر دلچسپ تھا کہ وہ اپنے گرد و پیش سے بے خبر ہو کر اپنے مشاہدے میں منہمک تھا۔ میں آہستگی سے برساتی سے نکل کر اس کے قدموں کے قریب جا کھڑا ہوا لیکن اسے پھر بھی اپنے اوپر نازل ہونے والے عذاب کا ادراک نہ ہو سکا۔ میں نے نہایت اطمینان سے پوزیشن لے کر دونوں گھٹنوں کے قریب سے اس کی پنڈلیاں جکڑیں اور وحشیانہ بے رحمی سے اسے اسی حالت میں پیچھے کی طرف گھسیٹ لے آیا۔ اس نے حلق سے دہشت زدہ آوازیں نکالتے ہوئے کسی چیز کو پکڑنے کی سرتوڑ کوشش کی لیکن اس کے سامنے سپاٹ شیشوں اور سطح فرش کے سوا کچھ بھی نہیں تھا۔ آہنی گرل جو اس کا سہارا بن سکتی تھی شیشوں کے پیچھے کمرے کے رخ پر لگی ہوئی تھی۔

میں اُسے اسی طرح گھسیٹتا ہوا برساتی تک لایا۔ چکنے فرش کی وجہ سے اس کے پیٹ اور سینے پر یقیناً خراشیں ڈال دی ہوں گی کیونکہ چند فٹ کے بعد ہی فرش پر خون کی گھسٹتی ہوئی لکیریں نظر آرہی تھیں۔ اسے پلٹ کر سیدھا ہونے کا موقع دیے بغیر میں نے اس کی کمر پر سوار ہو کر اس کی ٹانگیں پوری قوت کے ساتھ اوپر اٹھانی شروع کر دیں۔ اذیت سے اس کی چیخیں نکلیں تو میں نے جھنجلا کر اس کی ٹانگیں چھوڑ دیں۔ شور کی آواز موتی لال کے کانوں تک پہنچ جاتی تو ہمارے لیے پریشانی پیدا ہو سکتی تھی۔ سن روف کے شیشے گرد وغبار اور برساتی بڑی کی سڑک خام کے لیے اتنی عمارت کے ساتھ بنائے جاتے ہیں کہ اس راستے سے رام چند کی آواز کمرے تک نہیں پہنچ سکتی تھی۔ کمرے کا دروازہ بند ہونے کی وجہ سے ادھر سے بھی آواز کا صحیح اندازہ نہیں ہو سکتا تھا لیکن پھر بھی ہر احتیاط ضروری تھی۔

اس کی ٹانگیں چھوڑ کر میں اُس کی پشت سے اترے بغیر اس کی کھوپڑی کی طرف گھوما تو میرا دوران خون میری کنپٹیوں پر ٹھوکریں مار رہا تھا۔ میرے نیچے دبا ہوا شخص ایک سفارتی اہلکار تھیں؛ درپردہ صفت سیکرٹ ایجنٹ تھا۔ وہ سہل کی زندگیوں کے چراغ گل کر کے اپنے لیے کامیابیاں کمانے والے ان ایجنٹوں کو اپنے متوقع انجام کا اچھی طرح علم ہوتا ہے جسے وہ مصروفیت یا پھر زندگی کی رنگینیوں میں اکثر بھولے رہتے ہیں۔ حریف کے مقابلے میں اپنا مقصد حاصل کرنے کے لیے ان کے پاس ایک ہی راستہ ہوتا ہے۔ دشمن کو ختم کر کے سرخروئی حاصل کریں یا بے خوفی سے موت کو گلے لگالیں۔ اس وقت رام چند نے اندازہ لگا لیا تھا کہ وہ اچانک ہی اپنے کسی اجنبی دشمن کی بھیانک گرفت میں آچکا تھا۔ میری دسترس سے بچنے کے لیے پورا زور لگا رہا تھا مگر میں اس درندے کو کسی بھی قیمت پر چھوڑنے کے لیے تیار نہیں تھا۔ میں نے اس کے بال پوری قوت سے مٹھی میں جکڑے اور پھر اس کے چہرے کو فرش پر دے مارا۔

اس کے حلق سے ایک گھٹی گھٹی چیخ نکلی اور فرش پر خون پھیلنا شروع ہو گیا۔ شاید فرش سے ٹکرانے کے نتیجے میں اس کی پیشانی، ناک کی ہڈی یا دانت نقصان ہو چکا تھا۔ وہ دہشت کے عالم میں ہاتھ ہلانے لگا۔ میں نے بال جکڑے جکڑے دوبارہ اس کا سر اوپر اٹھا کر پھر فرش پر دے مارا اور جنون کے عالم میں بار بار اسی حرکت کا اعادہ کرتا چلا گیا۔

مجھے یاد نہیں کہ میں نے کتنی بار اس کا سر فرش سے ٹکرایا۔ مجھے اس وقت ہوش آیا جب میں نے یک بیک محسوس کیا کہ اس کی ساری مزاحمت دم توڑ چکی تھی۔ فرش کا ایک بڑا حصہ اُس خون میں ڈوبا ہوا تھا اور وہ کسی بے جان پتلے کی طرح میرے نیچے دبا ہوا تھا۔

میں اس کے بال چھوڑ کر نیچے اتر آیا۔ رام چند کی یادگار مرمت کا وہ عمل اتنی آسانی سے ظہور پذیر ہوا تھا کہ میرا لباس خون آلود ہوا تھا نہ بدن پر خون کی کوئی ناپاک چھینٹ آئی تھی۔ مجھے مکمل اطمینان تھا کہ وہ کافی دیر تک ہوش میں نہیں آسکے گا۔ میں اس کا جائزہ لیے بغیر زینوں کی طرف بڑھ گیا۔

اول خان زینوں کے اختتام پر سخت بے چینی کے عالم میں میرا انتظار کر رہا تھا۔ میری جھلک دیکھتے ہی وہ دبی دبی جوشیلی آواز میں غرایا ”کہاں رہ گئے تھے؟ یہ چیخیں کہاں سے بلند ہو رہی تھیں؟“

”آخری راؤنڈ کے لیے میدان صاف کر رہا تھا“ میں نے جواب دیا تو مجھے خود اپنی آواز اجنبی لگ رہی تھی ”اور رام چند سن روف سے تماشا دیکھ رہا تھا۔ اب وہ کئی گھنٹوں کے لیے بے ہوش ہو چکا ہے۔ تم موتی لال کے کمرے کے دروازے پر پوزیشن لے لو۔ میں سن روف سے اسے للکارتا ہوں۔“

”اس وقت تم پر درندگی سوار ہے“ اول خان غور سے میری آنکھوں میں جھانکتے ہوئے بولا ”تھوڑی دیر کے لیے تم یہاں رکو۔ میں اوپر کا جائزہ لے کر آتا ہوں تاکہ پوری صورتحال سمجھ سکوں۔ پتا نہیں تم اوپر کیا گل کھلا کر آئے ہو۔“

”وہ گل نہیں بلبل ہے۔ سو فیصد بے ہوش اور زخمی“ میں کوشش کے باوجود اپنی آواز میں نرمی پیدا کرنے کی کوشش میں کامیاب نہیں ہو سکا۔

”اس وقت تم پاگل ہو رہے ہو۔ میں تمہاری کسی بات کا یقین نہیں کر سکتا“ وہ مجھے ایک طرف دھکیل کر تیزی سے زینے چڑھتا چلا گیا۔

میں بے پروائی سے زینے کی خوبصورت چوبی ریلنگ کا سہارا لے کر سگریٹ سلگانے میں مصروف ہو گیا۔

چند منٹ بعد اول خان نیچے آیا تو بوکھلایا ہوا تھا ”جسے تم بے ہوش سمجھ رہے ہو وہ مر چکا ہے۔ اس کے چہرے اور پیشانی کی ساری ہڈیاں چکنا چور ہو کر خون میں لتھڑی ہوئی ہیں۔ وہ بالکل ناقابل شناخت ہو کر رہ گیا ہے۔۔۔“

”مر گیا تو اچھا ہی ہوا۔ میرا اسے ختم کرنے کا ارادہ نہیں تھا؟“ میں نے کہا۔

”سن روف کے نیچے ورا ایک نیم مدہوش مرد کے ساتھ۔۔۔“ اول خان نے مجھے اپنے مشاہدے سے آگاہ کرنا چاہا لیکن میں نے انتہائی تلخی سے اس کی بات کاٹ دی۔

”جھریوں سے میں بھی اندر جھانک سکتا تھا مگر میں نے اس کی ضرورت نہیں سمجھی۔ مجھے اندازہ ہے کہ تم نے بند کمرے میں کیا دیکھا ہوگا۔ رام چند بھی پورے اشتیاق سے وہی سب دیکھ رہا تھا کہ میں نے خاموشی سے اسے دبوچ لیا۔ اس کا حشر تم دیکھ ہی چکے ہو۔“

اول خان نے میرے دونوں شانے تھام کر مجھے بری طرح

جھنجوڑ ڈالا اور سرگوشیانہ غراہٹ میں بولا "ہوش میں آؤ۔ تم غلط سمجھ رہے ہو۔ کمرے میں ویرا مغلوب نہیں غالب ہے۔ وہ دونوں شراب پی رہے ہیں۔ موتی نشے میں بہکا ہوا معلوم ہو رہا ہے۔ میرا خیال ہے کہ وہی موتی لال ہے۔"

میں ایک جھرجھری لے کر رہ گیا۔ اول خان نے پوری پوزیشن کی وضاحت کر کے میرے سر سے بہت بڑا بوجھ اتار دیا تھا۔ اس میں خوبی یہی تھی کہ وہ اشاروں کی بات کی تہ تک پہنچ جاتا تھا۔ ویرا کوئی پارسا عورت نہیں تھی لیکن وہ جو کچھ کر رہی تھی سوچ سمجھ کر اور اپنی مرضی سے کر رہی تھی۔ میرے لیے یہ تصور ہی سوہان روح تھا کہ وہ موتی لال کے چنگل میں پھنس کر اس کے جبر کا نشانہ بن گئی تھی۔ شاید میرے لاشعور کے کسی گوشے میں ابھرنے والے اسی خوف نے عارضی طور پر میرا ذہن ماؤف کر کے رکھ دیا تھا۔

"وہ موتی لال ہے اور اب اکیلا رہ گیا ہے۔ تم دروازے کے سامنے جم جاؤ۔ میں اوپر جا رہا ہوں۔"

اول خان نے اپنا سر جھٹک کر میرے شانے چھوڑ دیے اور میں زینوں پر دوڑتا چلا گیا۔

ذہن پر چھائی ہوئی دھند صاف ہونے کے بعد سن روف سے کمرے کا جائزہ لینے میں کوئی امر مانع نہیں تھا۔ میں نے خاصی بے احتیاطی بلکہ ڈھٹائی سے سن روف کے ایک شیشے سے اندر جھانکا تو نیچے مجھے ایک وسیع اور آراستہ خواب گاہ نظر آئی۔ پورے مکان کے مقابلے میں وہ کمرا بہت صاف ستھرا اور پرتعیش نظر آ رہا تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے پورے گھر میں صرف اسی ایک کمرے کی باقاعدہ صفائی اور دیکھ بھال ہوتی ہو۔

مسہری کا بستر شکن آلود تھا۔ ایک گوشے میں شیشے کی گول میز کے گرد چار منقش اور گدیلی کرسیاں پڑی ہوئی تھیں۔ ان میں سے ایک پر ویرا اپنے مکمل بھوپ بھسپت موجود تھی۔ دوسری پر گندمی جلد والا ایک دراز قامت شخص نیم دراز تھا۔ اس کے ہاتھ میں جام تھا اور نظریں والہانہ انداز میں ویرا کے چہرے پر مرکوز تھیں۔

لمحہ بھر کے لیے ویرا کے لبوں میں جنبش نظر آئی پھر شاید وہ کھلکھلا کر ہنس پڑی لیکن کمرے کی کوئی بھی آواز میرے کانوں تک نہیں پہنچ سکی۔ اگر سن روف کے شیشوں کی نصب میں ذرا بھی نقص ہوتا تو نہ صرف اندر کی سب آوازیں مجھے سنائی دیتیں بلکہ رام چند کی چیخیں بھی اندر سنی جا سکتی تھیں۔

سن روف کے شیشوں کو بے اثر بنانے کے لیے اندر کی چاروں سمتوں میں گہرے نیلے رنگ کے دبیز پردے نظر آ رہے تھے جو اس وقت گوشوں میں سمٹے ہوئے تھے۔ ہر کونے میں پردوں کو سرکانے کے لیے سنہرے رنگ کی موٹی موٹی اور مزین ڈوریاں جھول رہی تھیں۔ ان ڈوریوں کی مدد سے کمرے کے فرش پر کھڑے کھڑے سن روف کے دبیز پردوں کو آسانی سے کھولا اور بند کیا جا سکتا تھا۔

شیشے کی گول میز پر ویرا کے سامنے بھی وہسکی کا گلاس نظر آ رہا تھا۔ اس کے اطمینان کو دیکھتے ہوئے یہاں محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ وہاں سے واپسی کا ارادہ نہ رکھتی ہو۔ چند لمحوں کے لیے میں سوچ میں پڑ گیا۔ ویرا اپنے شکار تک پہنچ چکی تھی اور اس پر حاوی نظر آ رہی تھی۔ وہ جب چاہتی اسے بم گن کی زد پر لے کر وہاں سے روانہ ہو سکتی تھی۔ پھر اسے کس کا انتظار تھا؟

میں نے پستول نکال کر اس کی نال کا رخ دراز قامت شخص کی قریبی دیوار کی طرف کیا اور سن روف کے شیشے پر فائر کر دیا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ کھلی چھت پر ہونے والے فائر کا دھماکا سن کر کوئی بھی شخص سمت یا مقام کا تعین کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکے گا۔

پرشور یا ہلدی دھماکے کے ساتھ ہی شیشہ ٹوٹنے کا چھناکا ہوا اور گولی میرے لیے ہوئے نشانے کے مطابق دیوار میں پیوست ہو گئی۔ فائر کی آواز سنتے ہی موتی لال کا نشہ ہرن ہو گیا اور وہ ارے باپ رے کہہ کر اپنی کرسی سے اچھل پڑا۔

شیشہ ٹوٹ جانے کی وجہ سے اس بار میں نے اندر کی آوازیں واضح طور پر سنی تھیں۔

موتی لال کے حواس اتنے مختل تھے کہ وہ کچھ سمجھ ہی نہ سکا کہ فائر کہاں سے ہوا تھا مگر ویرا نے شیشہ ٹوٹنے کی آواز سنتے ہی سن روف کی طرف دیکھا اور اس کے ہونٹوں پر عجیب سی مسکان بکھر گئی۔

میں نے پستول کی دھواں اگلتی ہوئی نال کو جنبش دے کر اس کے لیے خیرسگالی کا اظہار کیا پھر بھاری آواز میں کہا "ہوشیاری یا بدمعاشی دکھانے کی ضرورت نہیں۔ پورا مکان پولیس نے گھیرے میں لیا ہوا ہے۔ دونوں خاموشی کے ساتھ کمرے سے باہر نکل آؤ۔"

موتی لال نے حیرت سے سر اٹھا کر سن روف کی طرف دیکھا اور ہکلاتے ہوئے بولا "ہم شریف لوگ ہیں۔ پولیس کو ہمارے گھر میں چوہوں کی طرح گھسنے کی کیا ضرورت پیش آگئی؟"

"تم باہر آؤ پھر سب کچھ بتا دیا جائے گا" میں نے سوچے سمجھے بغیر کہا "میں کسی باوردی پولیس افسر کو دیکھے بغیر باہر نہیں نکلوں گا" موتی لال کے کھوئے ہوئے اوسان تیزی سے بحال ہوتے جا رہے تھے "تم تو صورت ہی سے اول درجے کے چور معلوم ہوتے ہو۔"

"موتی ڈارلنگ! اس کی بات مان لو" ویرا نے سنجیدگی سے اسے مشورہ دیا "یہ دوسرا فائر بھی کر سکتا ہے۔ ہم اس کے مقابلے میں خراب پوزیشن میں ہیں۔ تمہارے نوکر بھی نہ جانے کہاں غائب ہیں۔"

"کمرے کا دروازہ اندر سے بولٹ ہے۔ اسے توڑنے میں انہیں راتوں پسینہ آ جائے گا۔ یہ حرام زادے میرا بال بھی بیکا نہیں کر سکتے۔" یہ کہتے ہی اس نے اچانک دوڑ لگا دی۔ وہ اسی دیوار کی طرف دوڑا تھا جس پر میں نے پوزیشن لی ہوئی تھی۔ پل بھر میں وہ میری نگاہوں سے اوجھل ہو گیا۔

میں چھت پر ابھری ہوئی سن روف کا چکر کاٹ کر مخالف سمت میں پہنچا تو اس وقت تک ویرا اس پر حملہ آور ہو چکی تھی اور دونوں میں

ہاتھ سے اس کا گریبان تھام کر بچیدہ گانٹھوں کے ساتھ اس کے چہرے پر تھپڑ برسا رہی تھی۔ موتی لال بس چند ثانیوں تک حیرت اور بیچنے کے عالم میں اس کے ہاتھوں پٹتا رہا پھر اس نے اچانک ہی نیچے جھک کر ویرا کو اپنے دونوں ہاتھوں پر اٹھا کر دور اچھال دیا۔

موتی لال کی اس جابکدستی نے مجھے حیران کر دیا۔ ویرا کو بھی اپنے اس انجام کی توقع نہیں تھی۔ وہ بلندی سے مسہری کے قریب قالین پر گری تو اس کے حلق سے ایک بے ساختہ سریلی چیخ آزاد ہوگئی۔ اسی کے ساتھ شاید اڈل خان نے کمرے کے دروازے پر طبع آزمائی شروع کر دی۔

"مجھے شبہ تھا کہ تم کوئی نوانہ کتیا ہو" موتی لال زہریلی آواز میں پھنکارا "میں نے اسی لیے خود آنے کے بجائے رام چند کو بھیجا تھا۔ اب تم لوگ یہاں سے زندہ نہیں لوٹ سکو گے۔"

ویرا تڑپ کر قالین سے اٹھی تو اس کا ہاتھ اپنے بائیں پہلو پر تھا۔ شاید وہ بم گن نکالنے کا ارادہ کر رہی تھی مگر اس سے پہلے ہی موتی لال اپنی کسی جیب سے ریوالور نکال کر ویرا کو اس کی زد پر لے چکا تھا۔

"ہاتھ اوپر اٹھالو ورنہ میں بے رحمی سے تمہارا بھیجا اڑا دوں گا" وہ غرایا۔

اس کی حالت دیکھ کر مجھے شبہ ہوا کہ وہ کسی بھی لمحے ویرا پر فائر کر دے گا۔ اس وقت اس کی پوری توجہ ویرا پر مرکوز تھی۔ میں نے اس کے ریوالور والے ہاتھ کا نشانہ لے کر دوسرا فائر کر دیا۔ گولی اس کی کلائی میں اتر گئی۔ وہ کھڑے کھڑے اپنی جگہ پر ناچ کر رہ گیا۔ ریوالور اس کے ہاتھ سے نکل چکا تھا۔

ویرا نے سرعت سے بم گن نکال لی اور تحکمانہ لہجے میں بولی۔ "دروازے کے بولٹ گرا دو ورنہ تمہارا بھی وہی حشر ہوگا جو راجر کا ہوا تھا۔"

"راجر!" موتی لال کا منہ حیرت سے کھلا اور پھر بند ہو گیا "تم کون ہو؟"

"تم جو سمجھتے ہو تو سمجھ لو۔ میں کوئی پہیلی نہیں ہوں، جو بھی ہوں تمہارے سامنے ہوں۔"

"نہیں۔۔۔ نہیں۔۔۔ تم ویرا نہیں ہو سکتیں" وہ ویرا کو گھورتے ہوئے ہذیانی لہجے میں بولا "سب کچھ بدلا جا سکتا ہے مگر آنکھوں کا رنگ نہیں بدلا جا سکتا۔ تم مجھے دھوکا نہیں دے سکتیں۔"

"میں جو بھی ہوں، اس وقت تمہاری موت کے روپ میں تمہارے سامنے موجود ہوں۔ دروازہ کھولو ورنہ میں ابھی تمہاری آنکھوں کو جلا کر راکھ کر دوں گی" ویرا استفاکانہ لہجے میں بولی۔

موتی لال کی آنکھوں میں خوف کی پرچھائیاں لرزنے لگیں۔ وہ متذبذب نظر آ رہا تھا۔ دوسری طرف اڈل خان نے شاید دروازہ اکھاڑ پھینکنے کے لیے اس پر شانے سے زوردار ضربیں لگانی شروع کر دی تھیں۔

"دروازہ کھولو!" ویرا نے ڈپٹ کر کہا اور ایک دیوار گیر وحاتی فانوس کا نشانہ لے کر ایک لمحے کے لیے بم گن چلا دی۔ بم گن کے چلتے ہی فوراً سے موت کی چنگاریوں شعاعوں کی ایک باریک دھار فانوس کی طرف لپکی اور وہ پگھل کر پُرشور آواز سے زمین پر آ رہا۔

شعاعوں کی زد میں آنے والا حصہ پگھل کر پل بھر میں کٹ گیا تھا۔ فانوس کے باقی حصے بدستور پوری آب و تاب کے ساتھ جھلملا رہے تھے۔

موتی لال کسی روبوٹ کی طرح حرکت میں آیا اور اس نے یکے بعد دیگرے دروازے کے نچلے اور اوپری بولٹ کھول دیے۔ اڈل خان کو اندر ہونے والی کارروائیوں کا کوئی علم نہیں تھا۔ جس وقت موتی لال نے دوسرا بولٹ سرکایا، اسی لمحے اڈل خان نے باہر سے دروازے پر زوردار ضرب لگانے کی کوشش کی جس کے نتیجے میں وزنی پٹ نے موتی لال کو دور اچھال پھینکا اور اڈل خان بھی کھلے ہوئے دروازے میں سے اڑتا ہوا کمرے کے وسط میں آ گرا۔ ان دونوں کو ایسی ضربات آئیں کہ ان میں سے کوئی بھی فوراً نہیں اٹھ سکا۔

ویرا نے اپنی پوزیشن تبدیل کر کے موتی لال کو بم گن کی زد سے نہیں نکلنے دیا تھا۔

میری چھت پر موجودگی کی ضرورت باقی نہیں رہی تھی۔ میں نے زینوں کی طرف دوڑ لگا دی۔

میں اس کمرے میں پہنچا تو بساط سمٹ چکی تھی۔ موتی لال قالین پر بے حس و حرکت پڑا گہرے گہرے سانس لے رہا تھا۔ شاید ان دونوں میں سے کسی نے اسے بے ہوش کر دیا تھا۔

"پھاٹک کھول کر میرے آدمیوں کو گاڑی سمیت اندر بلا لو!" اڈل خان نے مجھے ہدایت دی۔

"کیا اسے لاد کر لے جانے کا ارادہ ہے؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"ہاں۔ اس کی دھلائی ہونی ضروری ہے۔ ہمیں یہ معلوم ہونا چاہیے کہ یہ ٹرانسمیٹر کے ذریعے کن افراد کو ہدایات دیتا ہے۔ صاحب کے ساتھ سنپولیوں کا بھی صفایا ہو جائے تو بہتر رہے گا۔"

"دور جھاڑیوں والے کا کیا کیا جائے؟" میں نے بحث کیے بغیر اگلا سوال کیا۔

"اسے اس کے حال پر چھوڑ دو۔ اس واقعے کی تشہیر وہی کرے گا۔"

"موتی لال کے علاوہ یہاں مزید دو آدمی ہیں" ویرا نے اپنی دانست میں انکشاف کیا "اور ایک جھاڑیوں میں پڑا ہوا ہے تو تیسرا کہیں نہ کہیں چھپا ہوا ہوگا۔"

"وہ چھت پر اطمینان سے سو رہا ہے۔ اسے کوئی نہیں جگا سکے گا" میں نے کہا۔

"شروع ہی سے میرا سارا پروگرام گڑبڑ ہو رہا ہے" ویرا افسانہ لہجے میں بولی "پہلے میں نے آپ کے ساتھ آنے والے رام چند کو موتی لال سمجھ بیٹھی۔ موتی لال نے اسے پیغام دے کر بھیجا تھا لیکن

میری بے تکلفی دیکھ کر وہ بھی چپ سادھ گیا۔ "پرتاب کے اترنے کے بعد ہی۔"

"یہ باتیں بعد میں بھی ہوتی رہیں گی۔" افضل خان نے اس کی بات کاٹ دی "یہاں دو فائر ہو چکے ہیں۔ ہم زیادہ دیر تک یہاں رکے رہے تو پولیس بھی آسکتی ہے۔ یہ معاملہ بالا ہی بالا نمٹ جائے تو بہتر ہے۔"

وہ میرے لیے بھی اشارہ تھا۔ میں ذرا سی اس پرشکوہ خواب گاہ سے نکل گیا جہاں موتی لال نے ویرا کے ساتھ کیف و سرور کی کوئی یادگار محفل سجانے کا منصوبہ بنایا ہوا تھا۔

افضل خان کے دونوں آدمیوں کی نگاہیں اسی مکان پر جمی ہوئی تھیں۔ میں نے ذیلی کھڑکی کھول کر باہر نکلے بغیر انہیں آنے کا اشارہ کیا اور چند ہی ثانیوں میں گاڑی پھاٹک پر آگئی۔ میں نے پھاٹک کھول کر انہیں گاڑی اندر لانے کا راستہ دیا اور دوبارہ پھاٹک بند کردیا۔

میں پلٹ کر پلٹا تو افضل خان بے ہوش موتی لال کو اپنے کندھے پر لادے باہر آچکا تھا۔ ویرا اس کے پیچھے چلی آرہی تھی۔

مجھے اس بات پر بہت خوشی تھی کہ ہم ایک طویل عرصے بعد بھارتی سیکرٹ سروس کے ایک انتہائی اہم فوجی کو زندہ گرفتار کرنے میں کامیاب ہوئے تھے۔ میں نے ان لوگوں کا ہاتھ بٹاتے ہوئے موتی لال پر تشدد کے مختلف مراحل کی منصوبہ بندی شروع کردی تھی۔ میرا اندازہ تھا کہ وہ زیادہ دیر تک اپنی زبان بند رکھنے میں کامیاب نہیں ہو سکتا تھا۔ اس سے حاصل ہونے والی معلومات کی روشنی میں بھارتیوں کے تخریبی جال کو اس حد تک تباہ کیا جا سکتا تھا کہ وہ اس خطے میں برسوں تک دوبارہ نہیں پنپ سکتے تھے۔

افضل خان نے موتی لال کو اپنی کار کی ڈکی میں منتقل کردیا تو ویرا نے جھاڑیوں والے شخص کو دیکھنے کی فرمائش کردی۔ اس مکان سے روانہ ہونے سے پہلے وہ یقین کرلینا چاہتی تھی کہ وہ کوئی نیا تو نہیں تھا۔

افضل خان کے ایما پر میں اسے ان جھاڑیوں تک لے گیا تو ویرا دور ہی سے اس کا چہرہ دیکھ کر مطمئن ہوگئی "یہی حرام زادہ موتی لال کا خاص خدمت گار ہے۔ رام چند نے مجھے بتایا تھا کہ بھارتی قونصل خانے کے چکر کاٹنے والی خوب صورت لڑکیوں کو یہی ورغلا کر موتی لال تک پہنچاتا ہے۔"

"رام چند سے تمہاری اتنی گہری دوستی کب سے ہوگئی؟" میں نے خشک لہجے میں پوچھا۔

"راستے میں بتاؤں گی۔ یہاں وقت ضائع نہ کرو۔" ویرا ہنس کے بولی۔

افضل خان گاڑی کا انجن اسٹارٹ کیے ہماری واپسی کا منتظر تھا۔ اس کا ایک آدمی پچھلی نشست پر بیٹھا ہوا تھا۔ دوسرا پھاٹک کے پاس کھڑا ہوا تھا۔ ویرا اگلی سیٹ پر بیٹھ گئی۔ میں نے پچھلی نشست سنبھال لی۔ پھاٹک کھولا گیا اور گاڑی رینگتی ہوئی باہر نکل گئی۔

ایس بی ایف کا دوسرا آدمی پھاٹک بند کرکے ذیلی کھڑکی سے باہر آکر پیچھے ہی بیٹھ گیا۔ اس وقت تک ہمارے قرب و جوار میں کوئی ایسا شخص نظر نہیں آرہا تھا جو خاص طور پر ہماری طرف متوجہ ہو۔

دو گلیوں سے نکلنے کے بعد ایس بی ایف والوں کی وہ گاڑی بھی نظر آگئی جس میں نمبر تھری پرتاب ادھیکاری کے بے ہوش وجود کے ساتھ اپنے ساتھیوں کی واپسی کا انتظار کر رہا تھا۔

افضل خان نے خاموشی کے ساتھ دونوں آدمیوں کو وہاں اتارا اور گاڑی آگے بڑھا دی۔

"کیا پرتاب ادھیکاری کو کہیں اور لے جایا جا رہا ہے؟" میں نے پوچھا۔

"پرتاب ادھیکاری؟ وہ کہاں ہے؟" افضل خان کے جواب دینے سے پہلے ویرا متحیرانہ انداز میں بول پڑی۔

"اسے احتیاط سے دوسری کار کی ڈکی میں رکھا ہوا ہے۔" میں نے شوخی سے کہا "آج ہم مکمل طور پر تمہارا پھیلایا ہوا گند ہی سمیٹتے پھر رہے ہیں۔ پہلے پرتاب کو اٹھانا پڑا پھر شنکر کو بے ہوش کرنا پڑا۔ رام چند مذاق ہی مذاق میں مارا گیا اور اب موتی لال ہمارے ساتھ ہے۔"

"تمہیں تو سب ہی ہندو معلوم ہوتے ہیں۔" ویرا برا مانے بغیر بولی "ضروری نہیں کہ پاکستان میں رہنے والے سارے ہی ہندو ان کے ہم خیال ہوں لیکن یہ بات حیرت ناک ہے کہ موتی لال کے سارے فرضی ساتھی اس کے ہم مذہب ہیں۔ اس نے مقامی غداروں میں سے کسی کو اپنے اعتماد کے قابل نہیں سمجھا۔"

"یہ سوچنے والی بات ہے لیکن اس وقت ہم سوچ بچار میں زیادہ وقت برباد نہیں کرسکتے" میں نے کہا "تم پرتاب کے اتر جانے کے بعد کی کہانی سنا رہی تھیں۔"

"ہاں" پرتاب کے اترنے کے بعد جب میں نے بے تکلفانہ باتوں کا سلسلہ شروع کیا تو رام چند کی گفتگو میں موتی لال والی رکاوٹ اور بے ساختگی نہیں تھی" وہ پچھلے بیان کا تسلسل جاری رکھتے ہوئے بولی "وہ تجزیہ چھپانے تک سے گھبرا رہا تھا۔ آخر اس سے نہ رہا گیا اور اس نے گفتگو کا پہلو تبدیل کرتے ہوئے اعتراف کرلیا کہ وہ موتی لال نہیں ہے۔ اسے حیرت تھی کہ میں دھوکا کیسے کھا گئی۔ موتی لال نے اسے بتا دیا تھا کہ وہ جس لڑکی کو لائے گا وہ ایک کاک ٹیل پارٹی میں اس کی دوست بنی تھی۔ میں نے کہہ دیا کہ میں انجان بن کر اسے آزما رہی تھی۔ وہ ایک شریف آدمی ہے اور مجھے اس سے دوستی کرکے خوشی ہوگی۔ اس پر اس نے مجھے موتی لال اور شنکر کے بارے میں بہت سی اندر کی باتیں بتائیں اور مجھ سے وعدہ لیا کہ میں موتی لال سے اس کی شکایت نہیں کروں گی۔ اگر مجھے ابتدا ہی میں رام چند پر شبہ نہ ہوگیا ہوتا تو آج میں بری طرح مار کھا جاتی اور موتی لال کے دھوکے میں اسی کو راستے سے اغوا کرکے کہیں لے جاتی۔ مجھے ہر قیمت پر موتی لال پر ہاتھ ڈالنا تھا اس لیے میں موتی لال کے

گھر پہنچنے تک رام چند کی مرضی کے مطابق عمل کرتی رہی اور نتیجہ تمہارے سامنے ہے۔"

"یہ تمہاری کوششوں کا نتیجہ نہیں ہے" میں نے سرد مہری سے کہا "تم موتی لال تک پہنچ جانے کے بعد بھی اتنے اطمینان سے اس کی خواب گاہ میں بیٹھی ہوئی تھیں جیسے رات وہیں گزارنے کا ارادہ ہے۔"

"ہوش میں رہ کر بات کرو" میری بات پر وہ ایک دم بھڑک گئی "وہ ہی مصلحتوں کو میں خوب سمجھ رہی تھی۔ میں غلط رخ اور موقع پر کوئی قدم اٹھاتی تو وہیں ماردی جاتی۔ اس گھر میں قدم رکھتے ہی مجھے علم ہو گیا تھا کہ وہاں میں تین مردوں کے مقابلے میں اکیلی ہوں۔ تم کہاں ہو اور میرے لیے کیا کر سکتے ہو؟ اس بارے میں مجھے کوئی اندازہ نہیں تھا۔ میں موتی لال کو نشے میں رخصت کرنے کے بعد اس کے دونوں نوکروں کا صفایا کرنے اور پھر موتی لال کو لے کر نکلنے کا منصوبہ بنا رہی تھی۔ رام چند کسی گوشے میں آسانی سے میرے دام میں آ جاتا۔ اس سے نمٹنے کے بعد شنکر سے دو بدو بھی لڑنا پڑتا تو میں اسے مار سکتی ہے۔"

"اسے کیا مار لیتیں؟ تم سے تو موتی لال مدہوش کو بھی نہیں سنبھالا گیا" میں نے اسے چڑانے کے لیے کہا "اس نے تمہیں کسی کھلونے کی طرح دونوں ہاتھوں پر اٹھا کر اچھال دیا تھا۔"

"وہ میرا نہیں" غزالہ کے ان ڈھیلے ڈھالے کپڑوں کا قصور تھا" وہ چڑ کر بولی "میرے بدن پر کوئی ڈھنگ کا لباس ہوتا تو وہ مجھے اٹھانے کے بجائے میری ٹانگوں کے درمیان سے گزر کر منہ کے بل دور جا گرا ہوتا۔"

"یقین نہ ہو تو فیکٹری چل کر دیرا کو پتلون پہنا کر موتی لال سے لڑوا لینا" افضل خان اس بحث سے محظوظ ہوتے ہوئے بولا تو مجھے دھیان آیا کہ گاڑی میں میرے اور دیرا کے علاوہ بھی کوئی موجود ہے۔

"میرے سوال کا جواب ابھی تک نہیں ملا" میں نے افضل خان سے احتجاج کیا "تمہارے آدمی پر ناب ادھیکاری کو کہاں لے گئے ہیں؟"

"کہیں بھی نہیں" چند لمحوں کے لیے دیرا کو بھول کر اپنا سر پیچھے گھماؤ تو تمہیں اپنے سوال کا جواب نظر آ جائے گا" افضل خان بھی اپنی مہم کی بھرپور کامیابی پر خوش گوار موڈ میں تھا۔

میں نے اضطراری طور پر گردن گھمائی تو ایس ٹی ایف والوں کی گاڑی ہمارے پیچھے چلی آ رہی تھی۔

افضل خان نے عقب نما آئینے میں میری طرف دیکھا اور زور زور سے ہنسنے لگا۔

اس مہم کے سارے مراحل اتنی تیزی سے عمل میں آتے چلے گئے تھے کہ ہم نے پانچ بجنے سے پہلے واپسی کا سفر شروع کر دیا تھا۔ دونوں گاڑیوں کی رفتار کافی تیز تھی۔ اس وقت تک سڑکوں پر ٹریفک کی بھیڑ بھاڑ شروع نہیں ہوئی تھی اور پھر گلشن سے گزرنے کے راستے جہانگیر کی فیکٹری تک کا سفر زیادہ طویل نہیں تھا اس لیے ہم تھوڑی ہی دیر میں فیکٹری پہنچ گئے تھے۔

افضل خان کی گاڑی کا ہارن سن کر غزالہ، سلطان شاہ اور جہانگیر کے ساتھ نیچے آ گئی تھی۔ دونوں گاڑیوں کے اندر پہنچنے کے بعد پھاٹک بند کر دیا گیا۔ نفری کی کوئی کمی نہیں تھی اس لیے رستم خان کو مضبوط رسی کا لچھا اور دیگر ضروری سامان لینے کے لیے بھیج دیا گیا۔ اس کی جگہ افضل خان کا ایک مسلح آدمی بند پھاٹک کے قریب جم کر کھڑا ہو گیا۔

ریسٹ ہاؤس میں رکے رہنے والے تینوں افراد سب کچھ جان لینے کے لیے بے چین تھے لیکن ہمارے قریب منڈلاتے ہوئے افضل خان کے آدمیوں کی وجہ سے کھل کر سوالات نہیں کر پا رہے تھے۔

پہلے افضل خان کی کار کی ڈگی کھول کر موتی لال کو بے ہوشی کی حالت میں باہر نکالا گیا تو ان تینوں کی آنکھوں میں حیرت اتر آئی اور غزالہ اپنے تجسس پر قابو نہ رکھتے ہوئے پوچھ ہی بیٹھی "یہ کون ہے؟"

"آج کا اہم ترین شکار...... موتی لال" دیرا نے معنی خیز لہجے میں کہا۔

"تو کیا اس کے علاوہ بھی کوئی اور پکڑا گیا ہے؟" غزالہ نے دیرا کے جواب سے ایک اور سوال پیدا کر لیا۔

"وہ دوسری گاڑی میں بند ہے" دیرا نے دوسری کار کی طرف اشارہ کر کے کہا۔

افضل خان کی ہدایت پر موتی لال کے دونوں ہاتھ پشت پر لے جا کر باندھ دیئے گئے اور منہ میں اتنا کپڑا ٹھونس دیا گیا کہ وہ ہوش میں آنے پر غیر ضروری شور و غل برپا نہ کر سکے۔

"اب ان قیدیوں کا ٹھکانا بتاؤ" میں نے جہانگیر سے کہا "یہاں ان کی خاطر مدارات کرنی ہوگی۔"

"فیکٹری میں محفوظ کمروں کی کمی نہیں ہے۔ لیکن انہیں اپنے قریب رکھنا چاہو تو میرے دفتر کا باتھ روم بھی استعمال کر سکتے ہو۔ دو قیدیوں کے لیے وہ کافی کشادہ ہے" جہانگیر نے پیش کش کی۔

اسی اثنا میں پر ناب ادھیکاری کو بھی نکال کر باندھ دیا گیا۔ جب افضل خان نے اس کی آنکھوں پر پٹی باندھنے کی ہدایت کی تو میں چونکے بغیر نہ رہ سکا "سوزی کو زندہ رکھنا مہلک بھی ثابت ہو سکتا ہے" میں نے اس کا ارادہ بھانپ کر دبے لہجے میں کہا۔

"تم ٹھیک سمجھے" افضل خان عجیب سی مسکراہٹ کے ساتھ بولا "شنکر ہوش میں آنے کا تو مہا لٹنے کے ساتھ دلچسپ کہانی سنائے گا۔ اگر ہم اسے بھی ختم کر دیتے تو شاید یہ قصہ کئی دن دبا رہتا۔ میرا خیال ہے کہ شعلہ زبان خان کے نام کی کوٹھی والا مکان موتی لال عیاشی کے اڈے کے طور پر استعمال کرتا ہے۔ اس کے دفتر کے ساتھی اور افسران بھی اس اڈے کے وجود سے بے خبر ہوں گے۔ شنکر کی کہانی اور پھر موتی لال اور پر ناب ادھیکاری کے غائب ہونے کی خبر ان لوگوں کے پیچھے چھوڑا دے گی۔ میں ان لوگوں کو گمراہ کر کے

مزید الجھانے کا ارادہ رکھتا ہوں۔ اگر کل پرتاب یہاں سے رہا ہونے کے بعد تشدد اور خاص رخ پر کی جانے والی بازپرس کا انکشاف کرے اور اپنے بڑوں کو یہ یقین دلا دے کہ موتی لال کچھ جرائم پیشہ لوگوں کے قبضے میں ہے جو اپنے مطالبات پورے ہونے پر اسے آزاد بھی کر سکتے ہیں تو وہ لوگ میدان میں کود پڑیں گے۔ ہو سکتا ہے کہ ہمیں مزید کامیابیاں حاصل ہو جائیں۔"

"شاید اس کی آنکھوں پر پٹی اسی مقصد سے باندھی گئی ہے کہ یہ اس جگہ کی نشان دہی کر سکے نہ ہم میں سے کسی کا حلیہ بیان کر سکے" جہانگیر نے کسی بوجھ بجھکڑ کی طرح کہا۔

"تم ماشاءاللہ بہت ذہین ہو" میں نے سلگ کر کہا "فوراً ہی ہر بات کی جڑوں میں بیٹھ جاتے ہو۔ تمہاری اس خداداد صلاحیت پر مجھے اکثر رشک آتا ہے۔"

جہانگیر منہ پھلا کر غزالہ کی طرف چل دیا جو ابھی ہوئی وردی کے ٹل نکال رہی تھی۔

میں نے پرتاب کے بارے میں اول خان سے متفق نہ ہونے کے باوجود کوئی تکرار نہیں کی کیونکہ میرے لیے اصل اہمیت موتی لال کی تھی۔ پرتاب کا فیصلہ اول خان کی صوابدید پر چھوڑ کر میں موتی لال کے سلسلے میں اپنی مرضی کی بات منوا سکتا تھا۔

باہمی مشوروں کے بعد ان دونوں کو فیکٹری کے ایک دور افتادہ گودام میں پہنچا دیا گیا جہاں ایک گوشے میں بھانت بھانت اور رنگ برنگ کترنوں کا انبار لگا ہوا تھا۔ سب کی مشترکہ رائے تھی کہ ان دونوں پر تشدد بھی ہوتا ہے اس لیے انہیں پھاٹک یا سڑک کے قریب رکھنا خطرناک ثابت ہو سکتا تھا۔

اس کمرے میں پہنچانے کے بعد ان دونوں کے پیر بھی رسیوں سے جکڑ دیے گئے اور جامہ تلاشی لے کر ان کی جیبوں سے ماچس وغیرہ نکال لیے گئے کیونکہ دونوں میں سے کسی کی جیب میں کوئی اہم چیز موجود نہیں تھی۔ شاید اس کی وجہ یہ رہی ہو کہ وہ دونوں ہی دفتر سے باہر پکڑے گئے تھے۔

ان دونوں کو کمرے میں مقفل کر کے ہم سب واپس لوٹ آئے۔ اول خان نے قیدیوں کی نگرانی کے لیے ایس ٹی ایف کے مزید ایک آدمی کو طلب کر کے بیٹے دلاور کو واپس بھیج دیا۔ رستم خان نے اپنا چوکیداری کا منصب سنبھال لیا اور ہم ریسٹ ہاؤس کے ڈرائنگ روم میں آ بیٹھے۔

فرصت اور باہر کے آدمیوں سے نجات ملتے ہی الجھے ہوئے سوالات کا سلسلہ چل پڑا۔ دریا سارے واقعات کی چشم دید گواہ تھی اور اس کے لیے تفصیلات کے اعادے میں کوئی دلچسپی نہیں تھی اس لیے اسے صرف چائے تیار کرنے کی ذمے داری سونپ دی گئی اور اول خان نے انفرادی سوالات کا سلسلہ روک کر پورے واقعات دہرانے شروع کر دیے۔ جب وہ میرے ہاتھوں رام چندر کے قتل کا واقعہ بیان کر رہا تھا تو میں نے کئی بار اسے آنکھوں ہی آنکھوں میں اشارے کر کے تفصیل میں جانے سے روکنا چاہا لیکن وہ اللہ کا بندہ میری طرف کوئی دھیان دیے بغیر مزے لے لے کر رام چندر کا چہرہ مسخ ہونے کا واقعہ بیان کرتا رہا۔

اول خان کے خاموش ہوتے ہی غزالہ نے مجھ پر سوال داغ دیا "مانا کہ رام چندر بہت بدمعاش اور موتی لال کا ساتھی تھا اور اس کا مر جانا ہی بہتر تھا لیکن اس پر اس قدر بہیمانہ تشدد کی کیا ضرورت تھی؟"

"محبت اور جنگ میں سب کچھ جائز ہوتا ہے" میں نے ہنس کے کہا "اس وقت عقل نہیں' جبلی حس کام کرتی ہے اور جو وار کارگر ثابت ہو وہی اس لمحے کا بہترین ہتھیار ہوتا ہے۔"

"توبہ توبہ!" جہانگیر جھرجھری لے کر بولا "وہ کس قدر اذیت سے مرا ہوگا۔ تم اس وقت مسلح تھے۔ اگر اسے ختم کرنا ہی مقصود تھا تو اس کے سر میں گولی مار سکتے تھے یا اس کا گلا گھونٹ سکتے تھے۔"

"مجھے اندازہ نہیں تھا کہ اس سے تمہاری رشتے داری نکل آئے گی" میں نے چبھتے ہوئے انداز میں کہا "ورنہ میں اسے بہت آرام سے ہلاک کرتا۔ وہ موذی تھا اور ذلت کے ساتھ مارا گیا۔ قصہ ختم ہو گیا۔ اب تم لوگ اس تکرار کو چھیڑ کر کیا حاصل کرنا چاہ رہے ہو؟"

"غالباً حیرت!" آخر کار سلطان شاہ بھی بول پڑا "اول خان کی کہانی کے تسلسل سے اندازہ ہو رہا ہے کہ اس وقت تمہیں شبہ ہو چکا تھا کہ دریا' موتی لال کی زیادتی کا شکار ہو چکی ہے اور اس صدمے نے تمہارا دماغ الٹ دیا تھا۔ تم اپنے آپ میں نہیں رہے تھے اس لیے تم درندگی پر اتر آئے۔"

"فرض کر لو کہ ایسا ہی ہوا ہو گا تب بھی حقائق میں کیا فرق پڑتا ہے؟" میں نے کہا۔

"صرف اتنا کہ اس سے تمہاری اور دریا کی ذہنی قربت ثابت ہوتی ہے" جہانگیر بولا۔

"یہ بہت پرانی بات ہے۔ میری اور اس کی گہری دوستی سے غزالہ بخوبی واقف ہے۔ تم نئے شوشے چھوڑ کر اسے میرے خلاف اکسانے میں کامیاب نہیں ہو سکتے" میں نے جواب دیا۔

"میں کسی کی باتوں میں نہیں آتی" غزالہ اس بحث کا کوئی اثر لیے بغیر بولی "اگر تم نے دریا کا بدلہ لینے کے لیے رام چندر کے ساتھ وہ سلوک کیا تھا تو بات قابل فہم ہو جاتی ہے۔ دوستی کا حق ادا کرنے کے لیے انسان' فرشتے سے شیطان تک کچھ بھی بن سکتا ہے۔"

میں نے اس کی بات کاٹ دی "اگر اس طرح بات ختم ہو سکتی ہے تو یہی سمجھ لو۔"

غزالہ جواب میں کچھ اور کہنے والی تھی کہ دریا کچن سے چائے کی ٹرالی سمیت نمودار ہوتی ہوئی نظر آئی اور وہ سلسلہ وہیں ختم ہو گیا۔

ہم سب کو یہ دیکھ کر حیرت ہوئی کہ دریا کچن میں گئی تو غزالہ کے قمیص شلوار سوٹ میں ملبوس تھی لیکن واپسی پر پتلون اور سوتی جیکٹ میں ملبوس تھی۔

معلوم ہوتا ہے کہ شیوا زینگی کی بوتل کی طرح تمہارے کپڑے بھی پُراسرار طور پر کچن میں پہنچ گئے تھے" جہانگیر اس پر چپ رہے بغیر نہ رہ سکا۔

"غزالہ کے کپڑے آرام دہ ضرور ہیں مگر ان میں، میں خود کو سست اور ڈھیلا محسوس کر رہی تھی" ویرا نے وضاحت پیش کر ڈالی۔ "ان کپڑوں میں عورت کچھ زیادہ ہی عورت ہو کر رہ جاتی ہے۔"

"سرد ماحول عورتوں کے لیے مختصر لباس ہی بہتر رہتا ہے" سلطان شاہ نے کھوا لگایا۔ "ماحول بدلی کی نوبت آنے سے پہلے ہی حریف موسم سرد ہو چکے ہوتے ہیں۔ یورپ میں شاید اسی لیے عورتوں کا لباس باریک اور مختصر کرنے پر ضرورت سے زیادہ توجہ دی جاتی ہے۔"

"یہ لباس کسی بھی طرح مختصر نہیں ہے" وہ جانے کی بجائے سب کے سامنے رکھتے ہوئے بولی "مختصر ہوتا تو اس وقت جگہ جگہ سے میری جلد کی اصل رنگت جھلک رہی ہوتی۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ تم نے لباس تبدیل کرتے ہوئے اس بات کا خاص دھیان رکھا ہے" اول خان نے غور سے اس کا جائزہ لیتے ہوئے کہا "تمہارا یہ مغربی لباس غزالہ کے مشرقی لباس سے کچھ زیادہ ہی ستر پوش ہے۔ کہیں بھی تمہاری جلد کی سفیدی نہیں جھلک رہی۔"

"دھیان رکھنا پڑا" ویرا اپنے سر کو خفیف سا خم دے کر بولی۔ "کیا پتا کہ کس وقت موتی لال سے سامنا ہو جائے اور اس کے حوالے سے جو وہم ہوا تھا، میں اسے یقین میں نہیں بدلنا چاہتی۔ وہ میرے بارے میں آخر تک تذبذب میں مبتلا رہے تو بہتر ہے۔"

"لیکن تمہاری آنکھیں تو اپنے اصل رنگ پر آ چکی ہیں" میں نے چونک کر کہا "کیا تم نے کالے کانٹیکٹ لینز نکال دیے ہیں؟"

"ہاں۔ اگر اسے میری آنکھوں پر غور کرنے کی مہلت مل گئی تو وہ حیران ہو گا اور میں اسے بتاؤں گی کہ میری آنکھیں گرگٹ کی طرح خود بخود رنگ بدلتی رہتی ہیں۔"

"آنکھوں ہی کی کیا بات ہے، تم خود بھی پل بھر میں رنگ بدلنے میں ماہر ہو" سلطان شاہ بڑبڑایا۔

"چائے پی کر تم جاؤ" اول خان نے اونچی آواز میں ویرا کو مخاطب کر کے سب کو خاموش کر دیا "اس وقت وہ دونوں بے دست و پا ہیں۔ انہیں ٹھوکروں سے ادھیڑ کر ہوش میں لاؤ اور کوئی پوچھ گچھ کیے بغیر ان کی مرمت کرتی رہو۔ بس اتنی احتیاط رکھنا کہ یہ آپ کی آنکھوں سے پہچانی نہ جا سکے۔"

سب کی سوالیہ نظریں اول خان کے چہرے پر مرکوز ہو گئیں۔

"کیا یہ ضروری ہے؟" جہانگیر نے وسائیت سے پوچھا۔

"ان کی قوت ارادی کو تباہ کرنے کے لیے تشدد ناگزیر ہے؟" اول خان بولا۔

"مگر میں ہی کیوں؟ یہ کام تو ہم میں سے کوئی بھی کر سکتا ہے؟" ویرا نے کہا۔

"اس لیے کہ اب تم قمیص شلوار کے بجائے پتلون اور جیکٹ پہن چکی ہو۔ وہ دونوں خاصی باریکی سے تمہاری ذاتیوں کا جائزہ لے چکے ہیں اور پھر تمہیں ان دونوں، خاص طور پر موتی لال سے اپنی پٹائی کا بدلہ لینے کا موقع مل رہا ہے۔ تمہارے دل کی بھڑاس نکلنی ضروری ہے" اول خان کے بجائے میں نے جواب دیا۔

"پر آپ نے مجھے ہاتھ تک نہیں لگایا تھا" ویرا نے احتجاج کیا۔ "موتی لال نے ایک مرتبہ اچھال کر پھینکا تھا مگر لڑائی میں ایسی اونچ نیچ ہوتی ہی ہے۔ آخر کار میں نے ہی اسے زیر کیا تھا۔ میرے دل میں کوئی بھڑاس نہیں ہے۔"

"یہ اور بھی اچھی بات ہے۔ کسی ایک کے خلاف تمہارے دل میں بغض اور غبار ہو تا تو تم دونوں کے ساتھ مساویانہ سلوک نہیں کر سکتی تھیں۔ اگر تم اپنی صحیح دلی کیفیت ظاہر کر دیتی ہو تو ان میں سے کسی کو شکایت نہیں ہوگی کہ اسے کم جوتے پڑے ہیں" میں نے کہا۔

ہمارے قیام کے دوران میں پہلی بار انٹرکام کی گھنٹی بجی اور جہانگیر نے بڑھ کے ریسیور اٹھا لیا۔

"اگر یہ کام نہ کرنا چاہو تو کوئی بھی جا سکتا ہے" اول خان نے ویرا کی آنکھوں میں دبا دبا سا احتجاج سو جھن دیکھ کے کہا "میں تمہیں ایک رعایت دے رہا تھا۔"

جہانگیر نے انٹرکام بند کر کے سب کو آگاہ کیا کہ وہ میں سے ایک قیدی ہوش میں آ چکا تھا۔ اسپیشل ٹاسک فورس کے نگہبان نے انٹرکام پر وہی اطلاع دی تھی۔

"یہ مقصد اب بہت میری سمجھ سے بالاتر ہے" آخر ویرا کھل ہی گئی "ہم جن خطوط پر بازپرس کرنی چاہتے ہو، وہ مجھے سمجھا دو۔ مقصد سامنے رکھ کر میں انہیں خون میں نہلا سکتی ہوں۔ بلاوجہ انہیں مارتے ہوئے میں خود کو بالکل احمق محسوس کرتی رہوں گی۔"

"پر اب لوسیکاری کی موجودگی میں جو بات ہوگی اس میں یہ تاثر دیا جائے گا کہ ہم جرائم پیشہ افراد ہیں اور ہماری تاوان وصول کرنے کے لیے ان دونوں کو اغوا کرلائے ہیں۔ موتی لال سے اصل پوچھ گچھ پر کاپ کر دیا کرنے کے بعد ہوگی، جو کچھ ہوگا، سب کے سامنے ڈنکے کی چوٹ پر ہوگا۔"

"کیا یہ ممکن نہیں کہ ہم لوگ تمہارے پورے پلان سے آگاہ ہو سکیں؟" غزالہ نے پوچھا۔

"میرے ذہن میں ابھی صرف منتشر کڑیوں کا خاکہ ہے۔ جب کوئی واضح شکل بن جائے گی تو میں اسے سامنے رکھ دوں گا۔ فی الحال وہی ہوتا ہے جو میں کہہ چکا ہوں" اول خان نے اپنا دو ٹوک فیصلہ سنا دیا۔

ویرا نے خاموشی سے اپنی پیالی خالی کی اور کمرے سے باہر نکلتی چلی گئی۔

"یہ طے میں بھی ہے۔ سارا کراؤن کا جگر تا ہمارے گی" جہانگیر کی نوازش تھکی تھکی تھی۔

"اچھا ہے" ازل خان کے ہونٹوں پر گہری مسکراہٹ پھیل گئی۔ "میں بھی یہی چاہتا ہوں۔"

اچانک ہی کہیں قریب سے فضا میں کسی رائفل کے فائر کی آواز گونجی اور لمحہ بھر کے لیے ہم سب سناٹے میں آگئے مگر ازل خان نے جگہ چھوڑ کر زینوں کی طرف کھلنے والے دروازے کی سمت میں چھلانگ لگادی۔ اس کو حرکت میں آتا دیکھ کر ہم بھی چونکے اور پھر اسی کے پیچھے ہو لیے۔

رائفل کے فائر کی آواز پر ازل خان سمیت ہم سب کا ردعمل اضطراری تھا۔ وہ لوگ بوکھلائے ہوئے انداز میں زینے اترتے چلے گئے مگر میں ان سب سے آخر میں تھا۔ میں نیچے اترنے کے بجائے اوپری منزل کی طرف چل دیا جہاں ازل خان کے دو فری دوربین اور رائفلوں سے لیس ہو کر فیکٹری کی حفاظت کر رہے تھے۔

یوں تو جہانگیر کے چوکیدار رحیم خان کے پاس بھی رائفل موجود تھی مگر میرا خیال تھا کہ پھاٹک کے اندر رہ کر پہرے داری کرنے کی وجہ سے وہ اس پوزیشن میں نہیں تھا کہ فیکٹری کے قرب و جوار میں سر اٹھانے والے کسی بھی خطرے سے بروقت آگاہ ہو سکے۔ اسے گڑبڑ کا علم اسی وقت ہو سکتا تھا جب کچھ بن بلائے مہمان پھاٹک پر آموجود ہوتے۔ اوپر والوں کی بات مختلف تھی۔ بلندی پر مورچا بند ہونے کی وجہ سے وہ فیکٹری کے اندر اور باہر دور تک سب کچھ دیکھ سکتے تھے۔

سیڑھیاں طے کر کے اوپر پہنچتے ہی مجھے اپنے اندازے کی درستی کا یقین ہو گیا۔ وہ کھلی ہوئی چھت کے گرد بنی ہوئی تین فٹ اونچی دیوار کے پیچھے چاق و چوبند بیٹھے ہوئے تھے۔ ایک کی آنکھوں سے دوربین لگی ہوئی تھی اور دوسرا اپنی ٹیلی اسکوپک رائفل کے عدسے سے شاید وہی منظر دیکھ رہا تھا۔ اس وقت ان دونوں کی پشت میری جانب تھی اس لیے وہ میری آمد سے باخبر نہیں ہو سکے لیکن جب میں نے انہیں پکارا تو وہ دونوں ہی بری طرح بھڑک کر میری طرف پلٹے تھے۔

"رائفل کی نال نیچے کرو۔ میں دشمن نہیں دوست ہوں۔" میں نے بوکھلا کر کہا لیکن وہ دونوں میری ہدایت سے پہلے ہی مجھے پہچان کر نارمل ہو چکے تھے۔

"کافی دور ایک مشتبہ گاڑی کھڑی ہوئی ہے۔" ان میں سے ایک محافظ پرجوش لہجے میں مجھے بتانے لگا "وہ گاڑی ہماری دوربین کی رینج سے باہر ہے لیکن وہاں دو دھندلے ہیولے سے متحرک نظر آرہے ہیں۔"

"تو کیا تم نے ان پر فائر کیا تھا؟" میں نے اس کی بات کاٹ کر سوال کیا۔

"وہ اتنی دور ہیں کہ فائر ان تک نہیں پہنچ سکے گا۔ ہم نے کتے کو مارا ہے۔" اس نے کہا۔

"کتے کو مارا ہے؟" اس کے جواب پر میں حیران رہ گیا "ان اطراف میں سیکڑوں آوارہ کتے پھرتے رہتے ہیں۔ تم کس کس کو مارو گے؟ اس میں کیا خاص بات تھی جو تم نے اسے مار ڈالا؟"

"سر! وہ آوارہ کتا نہیں تھا۔ کالے رنگ کا ار تھا اور بہت صحت مند کتا تھا۔ وہ رک رک کر زمین اور ہوا کو سونگھتا ہوا فیکٹری کی طرف آرہا تھا۔ اس کی حرکتیں دیکھتے ہوئے ہم نے اس پر فائر کھول دیا۔"

"مگر کیوں؟ ہو سکتا ہے کہ وہ کوئی بھٹکا ہوا پالتو کتا رہا ہو۔ تم کو اس سے کیا خوف تھا؟"

"سر! وہ اسی طرف سے آیا تھا جدھر مشتبہ گاڑی کھڑی ہوئی ہے۔ اپنی حرکتوں سے وہ کوئی کھوجی کتا معلوم ہو رہا تھا۔ ہمیں شبہ ہوا کہ کہیں اسے تم لوگوں میں سے کسی کی بو پر نہ لگایا گیا ہو۔ وہ فیکٹری کے پھاٹک تک پہنچ جاتا تو خواہ مخواہ گڑبڑ ہو سکتی تھی۔"

میں نے دوسرے کے ہاتھ سے دوربین لے کر اپنی آنکھوں سے لگائی اور اسی کی بتائی ہوئی سمت میں فوکس درست کرنے لگا۔ چند ثانیوں میں مجھے بھی وہ گاڑی نظر آگئی۔ وہ دھندلائی ہوئی گاڑی سڑک سے نیچے کھڑی ہوئی تھی۔ اس کے بونٹ پر دو ناقابل شناخت ہیولے ٹکے ہوئے تھے۔

"اگر کتے کو ان ہی دونوں نے بھیجا تھا تو یہ اب وہاں کیا کر رہے ہیں؟" میں نے دوربین کو اپنی آنکھوں سے ہٹائے بغیر کہا "انہیں تو فائر کا دھماکا سنتے ہی فرار ہو جانا چاہیے تھا۔"

"انہوں نے فائر کی آواز ضرور سنی ہو گی مگر انہیں یہ معلوم نہیں ہو سکا کہ اس فائر سے ان کا کھوجی کتا مارا جا چکا ہے۔ جبر کے فائر نے شاید کتے کی کھوپڑی اڑا دی تھی اور وہ آواز نکالے بغیر ڈھیر ہو گیا۔ جب تک وہ کتے کی واپسی کی طرف سے ناامید نہیں ہو جاتے تب تک کھڑے رہیں گے۔"

اس کی بات میں وزن تھا۔ اس مشتبہ کار کے سواروں کے بارے میں میرے ذہن میں تجسس پیدا ہو گیا۔ اگر احتیاط اور مہارت سے کام لے کر ہم لوگ عقب سے ان کے سر پر پہنچنے میں کامیاب ہو جاتے تو آسانی سے انہیں زیر کر کے اپنا قیدی بنا سکتے تھے۔

مگر بات آگے بڑھنے سے قبل ہی ازل خان کی رہنمائی میں پورا جلوس چھت پر آپہنچا۔

"ہوں۔" ازل خان کھلی فضا میں چند گہرے گہرے سانس لے کے غرایا "تو فائر یہاں سے ہوا تھا؟"

"جی سر!" جبر نے اپنے پنجوں کے بل قدرے اچک کر کہا۔ "ایک مشتبہ کتا ہماری کمین گاہ کی طرف آرہا تھا۔ اب وہ مر چکا ہے۔ اس کے مالکان اس کی واپسی کے انتظار میں دور کھڑے ہیں۔"

اس سے پہلے کہ ازل خان اس بارے میں کسی بازپرس کی ابتدا کرتا میں نے چند فقروں میں اسے پوری صورت حال سے آگاہ کر دیا۔

اور دوربین میرے ہاتھ سے اس کی آنکھوں پر منتقل ہو گئی۔

"یہ موتی لال اور پرتاب ادھیکاری کے ہمدرد بھی ہو سکتے ہیں جو شہر بھر میں انھیں ڈھونڈتے پھر رہے ہیں" اقبال خان آنکھوں سے دوربین ہٹائے بغیر بڑبڑایا "وہ کسی بھی حالت میں پانچ دس منٹ سے زیادہ یہاں نہیں ٹھہریں گے۔ ان کے ادھر آنے کا مطلب ہے کہ ہم سے کہیں لغزش ہوئی ہے اور انھیں جہانگیر کی فیکٹری کے بارے میں کوئی سراغ مل گیا ہے۔"

اس وقت میرا ذہن بہت تیزی سے کام کر رہا تھا۔ فیکٹری کی حدود میں ہم کل بارہ نفوس تھے جن میں سے موتی لال اور پرتاب ادھیکاری ایس ٹی ایف کے ایک محافظ کی نگرانی میں تھے۔ دو عورتوں کو چھوڑ کر بھی ہماری فعال نفری سات افراد پر مشتمل تھی۔ اقبال خان اور اس کے دو آدمی، جہانگیر اور اس کا چوکیدار رستم خان، میں اور سلطان شاہ۔ ہم ساتوں ہی پر اسرار کار سواروں کو گھیرنے کے لیے کچھ نہ کچھ کر سکتے تھے۔

"میں، سلطان شاہ اور رستم خان کو لے کر عقب سے انھیں گھیرنے کی کوشش کرتا ہوں" میں نے تجویز پیش کی "تم لوگ دوربین سے ان پر نگاہ رکھو۔ اگر وہ کسی کی تلاش میں فیکٹری کی طرف آنے کی کوشش کرتے ہیں تو ادھر بھی ان کی راہ روکی جا سکتی ہے۔"

"نہیں، تم باہر نہیں جاؤ گے" اقبال خان نے میری طرف گھوم کر فیصلہ کن لہجے میں کہا۔ اس نے دوربین اپنی آنکھوں سے ہٹا کر ابھی ہاتھ میں تھامی ہوئی تھی۔ وہ اپنی بات جاری رکھتے ہوئے بولا۔ "تمھیں اندازہ نہیں ہے کہ تم کتنے گمبھیر خطرات میں گھرے ہوئے ہو۔ ہو سکتا ہے کہ نامعلوم کار سوار تمھاری ہی تلاش میں ادھر آئے ہوں۔"

"یہ اور بھی بہتر ہو گا۔ میں انھیں پہچان کر ان کے شایان شان کارروائی کر سکوں گا۔ ہو سکتا ہے کہ انھیں یہاں لانے کے بجائے باہر ہی گولی مار دینا مناسب ہو" میں نے اصرار کیا۔

"نہیں، ان کے چہروں پر کپڑا باندھ کر انھیں یہیں لایا جانا چاہیے" اقبال خان اپنی بات پر اڑا رہا "اگر ایک یا دو کتے کے ساتھ دو آدمیوں کی لاشیں یہیں دریافت ہوں گی تو یہ پورا علاقہ پولیس کی نظروں میں آ جائے گا۔ تم نے یہاں روپوش رہنے کی جو حکمت عملی اپنائی ہے وہ بھی ناکام ہو سکتی ہے۔"

ہمارے پاس زیادہ بحث کا وقت نہیں تھا۔ اقبال خان جو کچھ کہہ رہا تھا اس میں کافی وزن تھا۔ میں نے مزید کوئی اعتراض کیے بغیر خاموشی اختیار کر لی۔

"تم سلطان شاہ اور رستم خان کے ساتھ جاؤ" اقبال خان نے اپنے بشیر نامی ماتحت سے مخاطب ہو کر کہا "زیادہ دیر کی ضرورت نہیں، 'کھیوں' 'بچھو' سب بس کرو اور بلا عذر فوٹو کر کے یہاں لے آؤ۔ انھیں مغالطے میں ڈالنے کے لیے پانچ سات منٹ تک لمبی سڑک پر اور چند گلیوں میں گاڑی دوڑاتے رہنا تاکہ انھیں اندازہ نہ ہو سکے

کہ انھیں کسی قریبی عمارت یا فیکٹری میں لایا گیا ہے۔ احتیاطاً جہانگیر کو بھی ساتھ لے لو۔"

بشیر وہ ہدایت سنتے ہی زینوں کی طرف مڑ گیا۔ اس کے ہاتھ میں بھری ہوئی رائفل موجود تھی۔ شانے سے کارتوسوں کی پیٹی جھول رہی تھی اور بیلٹ ہولسٹر میں اس کا ریوالور موجود تھا۔

"تم دونوں نیچے ہی جاؤ گے؟" جہانگیر نے احمقانہ انداز میں پوچھا۔ رستم خان آگے جا چکا تھا۔

"نیچے ہتھیاروں سے بھری ہوئی پیٹی موجود ہے" سلطان شاہ اسے بازو سے پکڑ کر تقریباً کھینچتے ہوئے بولا "اس میں سے ضرورت کی چیزیں لے لینا۔ یہاں وقت برباد مت کرو۔"

وہ تینوں زینوں میں اترتے ہوئے غائب ہو گئے تو ورا استہزائی ہنسی کے ساتھ بولی "جہانگیر بھی عجیب و غریب آدمی ہے۔ کبھی تو یقین نہیں آتا کہ یہ شی کا کوئی اہم کارکن رہا ہو گا۔ دن رات موت سے کھیلنے والا شخص اس وقت نہتا ہونے سے ڈر رہا تھا۔"

"ڈر نہیں رہا تھا، بس زکارکردگی دکھانے کے لیے کسی امدادی سہارے کی تلاش میں تھا" غزالہ نے جہانگیر کی طرف سے صفائی پیش کی "وہ جینے والا ہو تا اب سے بہت پہلے دہشت زدہ ہو کر زینی کی دوستی سے تائب ہو چکا ہو تا۔ وہ بد زبان صاحب سند کر بھی زینی کی دوستی کا دم بھرتا ہے۔ اس کی بعض سنگین بولی سے دور رس نتائج اخذ مت کیا کرو۔"

میں اقبال خان سے دوربین لے کر دوبارہ مشتبہ کار کے مشاہدے میں مصروف ہو گیا تھا مگر میرے کان ان دونوں عورتوں کی تکرار پر مرکوز تھے۔

ورا کہہ رہی تھی "وہ بہت پہلے زینی کی دوستی سے دست بردار ہو گیا ہوتا۔ زینی اس کی جان کو کمبل بن کر چمٹ گیا ہے۔ جہانگیر کمبل سے اپنی جان چھڑانی چاہتا ہے لیکن کمبل اسے چھوڑنے پر آمادہ نہیں ہے۔ یہ اس کی سب سے بڑی مصیبت ہے۔"

"تم غلط کہہ رہی ہو" غزالہ نے تیزی سے جواب دیا "زینی نے کبھی خود کو اس پر مسلط نہیں کیا۔"

"میں نے کب یہ الزام لگایا کہ زینی اس کے سر پر سوار رہتا ہے؟"

"پھر کمبل کی مثال سے تمہارا کیا مطلب تھا؟" غزالہ کی آواز تحیر زدہ تھی۔

"جہانگیر جانتا ہے کہ وہ زینی سے دوستی رکھے یا نہ رکھے، خود کو اس کے دشمنوں کی نگاہوں سے پوشیدہ نہیں رکھ سکے گا۔ کوئی بھی ان دونوں میں اختلافات کی کہانی کو تسلیم نہیں کرے گا۔ زینی سے ملتے رہنے میں جہانگیر کا یہ فائدہ ہے کہ برے وقت میں زینی ہمیشہ اس کی مدد کو پہنچ جاتا ہے۔"

"تمہاری یہ بات قابل فہم ہے لیکن اس کے لیے کمبل والی مثال قطعی غلط ہے۔"

"کمبل والی مثال میں سوچے سمجھے بغیر استعمال کر بیٹھی تھی۔

اس کا پس منظر کیا ہے؟"

"ایک دیہاتی دریا میں کالے رنگ کا بہتا ہوا ریچھ دیکھ کر دریا میں کود پڑا اور اپنی دانست میں کمبل تک پہنچ گیا مگر پھر وہ کمبل حسبِ کنارے کی طرف آنے کے بجائے منجدھار کی طرف بڑھنے لگا تو ساتھیوں نے شور مچایا کہ اگر پانی تیز ہے تو کمبل کو چھوڑ دو اور کنارے کی طرف آ جاؤ۔ اس وقت ریچھ کی وحشیانہ گرفت میں پھنسے ہوئے دیہاتی نے یہ تاریخی جملہ کہا تھا کہ میں نے تو کمبل کو چھوڑ دیا ہے مگر کمبل مجھے نہیں چھوڑ رہا۔ بعد میں یہ جملہ ادب میں شامل ہو کر ضرب المثل بن گیا۔"

"لیکن کمبل میں ریچھ کہاں سے آ گیا؟" زیبا نے حیرت سے پوچھا۔

"محترم اس معاملے میں ابھی تک کوڑھ مغز ہیں۔ ارے وہ کمبل نہیں تھا خطرناک ریچھ سطح آب سے نیچے تیر رہا تھا۔ دیہاتی اس کی کھال اور بالوں کو کمبل سمجھ کر کودا ہو بیٹھا تھا۔ وہ قریب پہنچا تو ریچھ نے اسے پکڑ لیا اور یوں اردو زبان کو ایک شاندار محاورہ مل گیا۔"

"وہ دیہاتی بے چارہ تو مارا گیا ہو گا" زیبا نے ہمدردانہ لہجے میں اپنی تشویش ظاہر کی۔

"ادبی تاریخ میں اس کے انجام کا کوئی سراغ نہیں ملتا۔ ادبی محقق اپنا مقصد حاصل کرنے کے بعد غیر ضروری جھنجٹوں میں نہیں الجھتے۔ ان دونوں میں سے ایک نہ ایک کا انجام ضرور عبرتناک ہوا ہو گا۔"

"وہ دونوں ہیولے اب باہر نظر نہیں آ رہے" میں نے دوربین سے لگی ہوئی اپنی آنکھوں پر زور دیتے ہوئے کہا "وہ شاید گاڑی میں بیٹھ چکے ہیں۔"

"مشتبہ گاڑی فیکٹری سے تقریباً شمال میں ہے۔ جبکہ رضیہ جنوب کی طرف سے چکر کاٹ کر ادھر پہنچیں گے۔ دعا کرو کہ ان کے پہنچنے تک وہ وہیں رکے رہیں" اقبال خان اضطراری لہجے میں بولا۔

"کچھ نہیں کہا جا سکتا" میں نے دوربین اقبال خان کو لوٹاتے ہوئے کہا "میں دونوں عورتوں کے ساتھ گیٹ پر جا رہا ہوں۔ وہ واپس لوٹے تو مجبوراً انہیں یہیں گھیرنا پڑے گا۔"

"ہم چھت پر سے بھی ان پر فائرنگ کر سکتے ہیں" اقبال خان نے کہا۔

"میں فائرنگ کا خطرہ مول نہیں لینا چاہتا کیونکہ پڑوس والے تمام پڑوسی فیکٹریوں کے گارڈ چوکنا کر رہے ہوں گے۔ انہیں فائر کی سمت کا اندازہ نہیں ہو گا۔ مزید گولیاں چلیں تو یہ فیکٹری ہر شخص کی نظروں میں نمایاں ہو جائے گی اور ہمیں یہاں سے بھاگنا پڑے گا۔"

"تو کیا ہم انہیں طفیل ہار کر رکنے پر مجبور کریں گے؟" اقبال خان نے بے اختیاری سے پوچھا۔

"اس صنعتی علاقے میں اگر ایک معقول موٹر خوبصورت خواتین کے ساتھ کسی سے لفٹ کا طلب گار ہو تو اسے لفٹ مل جاتی چاہیے۔ وہ گاڑی روکیں گے اور مارے جائیں گے۔"

اقبال خان نے تائیدی انداز میں ہاتھ ہلایا اور ہم تینوں تیزی سے زینے اترتے چلے گئے۔

جہانگیر کے دفتر میں ایس بی ایف والوں کا لایا ہوا وہ چوبی صندوق موجود تھا جس میں خودکار آتشیں ہتھیاروں کے ساتھ بھاری مقدار میں فاضل میگزین وغیرہ بھی موجود تھا۔

ہم اس چوبی صندوق میں سے اپنے مطلب کے میگزین اور ہتھیاروں کا انتخاب کر ہی رہے تھے کہ اچانک ریحم خان کی آواز نے ہم تینوں کو بری طرح چونکا دیا "صاب! ادھر سب خیریت ہے نا؟" وہ گھبرائی ہوئی آواز میں پوچھ رہا تھا۔ میں تیزی سے پلٹا تو وہ دفتر کے دروازے میں اپنی رائفل سمیت کھڑا ہوا تھا۔

"کیا بات ہے؟ تم جہانگیر کے ساتھ کیوں نہیں گئے؟" میں نے قدرے درشتی سے پوچھا۔

وہ اضطراری انداز میں اپنی جگہ سے دو قدم آگے بڑھ آیا اور بے چارگی سے بولا "ہم بہت بولا مگر صاب ناراض ہو گیا۔ بولتا تھا کہ فیکٹری کا گیٹ خالی رہ جائے گا۔ ہم ایک کونے میں" اندھیرے میں چھپا بیٹھا تھا۔ ادھر کھٹ پٹ کا آواز سن کر آیا ہے۔"

جہانگیر نے اسے چھوڑ کر واقعی عقلمندی کا ثبوت دیا تھا۔ اگر ریحم خان بھی ان لوگوں کے ساتھ چلا جاتا تو اندر سے گیٹ کون بند کرتا اور اگر گیٹ کو بغیر بولٹ کیے چھوڑ دیا جاتا تو ہمارا کوئی بھی حریف نہایت خاموشی سے اندر داخل ہو کر اس وسیع و عریض احاطے میں کہیں بھی چھپ سکتا تھا۔

میں نے ریحم خان کو فوراً ہی پھاٹک پر واپس بھیج دیا۔ میرے پاس ہم گن پہلے سے موجود تھی۔ ہم تینوں نے صندوق سے تین ریوالور نکال کر تیزی سے لوڈ کیے اور انہیں اپنے لباسوں میں چھپا کر دفتر کی عمارت سے باہر نکل آئے۔ اس وقت ریحم خان دشمن پر جھپٹ پڑنے والے انداز میں اپنی رائفل تھامے بند آہنی پھاٹک کے سامنے ٹہل رہا تھا۔ اس کا داہنا ہاتھ رائفل کے چوبی کندے پر تھا۔ شہادت کی انگلی ٹریگر پر تھی اور بایاں ہاتھ ہولناک آہنی نال کو سہارا دیے ہوئے تھا۔

"صاب! تم سب کدھر جاتا ہے؟" ہم تینوں کو گیٹ کی طرف بڑھتے ہوئے دیکھ کر ریحم خان بے چین ہو گیا "جب تک دشمن قابو میں نہیں آتا، باہر جانا خطرناک ہو گا۔"

"فکر مت کرو" میں نے نرمی سے کہا "ہم یہاں سے دور نہیں جا رہے۔ وہ لوگ ادھر آئے تو ہم انہیں روکنے کی کوشش کریں گے۔ تم دروازہ بولٹ کیے بغیر یہیں تیار رہنا۔ ہم نے ذرا سا بھی خطرہ محسوس کیا تو تیزی سے اندر لوٹ آئیں گے۔"

ہم پھاٹک کی ذیلی کھڑکی کھلوا کر خاموشی سے باہر نکل گئے۔

جہانگیر کی فیکٹری کے سامنے کول تار کی چند سڑک موجود تھی۔ اس پر بجلی کے دو کھمبے لگے ہوئے تھے جن پر اسٹریٹ لائٹس بھی موجود تھیں لیکن معمول کے مطابق چند کے سوا تمام ہی

بیشتر بتیاں بند تھیں اور مجموعی طور پر وہ خوفناک اندھیرے میں نہائی ہوئی تھی۔ جلنے والے اِکّا دُکّا قمقموں کی یرقان زدہ روشنی گردوپیش کے گھور اندھیرے سے لڑنے کی ناکام کوشش کر رہی تھی۔

فیکٹری کے احاطے سے باہر نکلنے کے بعد ہم تینوں چند ثانیوں تک باہر رک کر گردوپیش کا جائزہ لیتے رہے پھر اچانک غزالہ ایک سمت میں ہاتھ اٹھا کر بے ساختہ بول پڑی "وہ رہا۔۔۔ آؤ پہلے اسے ہی دیکھتے ہیں۔"

میری نظریں اس کی بتائی ہوئی سمت میں گھوم گئیں۔ وہاں نیم تاریکی میں کسی جسیم چوپائے کا بے حس و حرکت وجود ایک تاریک ڈھیر کی صورت میں پڑا ہوا تھا۔

ہم تینوں تیز تیز قدموں سے اسی طرف ہو لیے اور قد آور کتے کا ساکت جسم لمحہ بہ لمحہ واضح ہوتا چلا گیا۔ بظاہر یہ نظر آ رہا تھا جیسے وہ رائفل کی گولی کھا کر جہنم واصل ہو چکا ہو لیکن جوں ہی ہم اس کے قریب پہنچے تو اس نے ایک مجروح سی غراہٹ کے ساتھ اپنا سر زمین سے اٹھایا مگر نقاہت کے باعث دوبارہ سر زمین پر ہی ڈال دیا البتہ اس کی غضبیلی اور دبی دبی غراہٹوں کا سلسلہ جاری رہا۔ صاف نظر آ رہا تھا کہ ہم تینوں میں سے کسی کے وجود کی بو نے اس تربیت یافتہ جانور کو ہیجان اور اشتعال میں مبتلا کیا ہوا تھا۔

"اسے میری بانسری کی لے پر سدھا کر ادھر بھیجا گیا ہے" ڈیرا پُرتشویش لہجے میں بولی "اس کا مطلب ہے کہ اس کتے کا مالک جہانگیر کی فیکٹری کے وجود سے باخبر ہے۔۔۔"

"لیکن اسے فیکٹری کا صحیح پتا معلوم نہیں ہے" غزالہ نے اس کی بات پوری ہونے سے پہلے لقمہ دیا "اسے مکمل معلومات حاصل ہوتیں تو وہ کتے کا سہارا لینے کے بجائے مسلح آدمیوں کی بھاری نفری کے ساتھ ہمیں گھیرنے کی کوشش کرتا۔"

میں خود بھی وہی کچھ سوچ رہا تھا جو ان دونوں کے ذہنوں میں تھا۔ امریکن قونصل خانے والے ہمارے ہاتھوں اتنی بری طرح مار کھا چکے تھے کہ ان کی طرف سے ایسی کسی پیش رفت کی امید نہیں کی جا سکتی تھی۔ اپنی طاقت اور بے پناہ وسائل کے گھمنڈ میں انہوں نے ٹی کے نئے سربراہ جم کلارک کو گنوا دیا تھا پھر سی آئی اے کے دو مطلوب نام افسر بھی جہانگیر کے گھر کے اطراف میں مارے جا چکے تھے۔ انہوں نے بکتر بند گاڑی کی مدد سے زہریلی دواؤں کا اسپرے کر کے ہمیں قلعے میں زندہ درگور کرنے کا جو منصوبہ بنایا تھا وہ بھی مکمل طرح خاک میں مل چکا تھا۔ پے در پے اتنی ناکامیوں کے بعد ان کی طرف سے کسی جوابی کارروائی کی توقع نہیں کی جا سکتی تھی۔

ہمارے دوسرے حریف وہ تھے جو بار بار کی کوششوں کے باوجود ہمیں کوئی قابلِ ذکر نقصان پہنچانے میں کامیاب نہیں ہو سکے تھے۔ ان میں سے موتی لال اور پرتاب اوچکاری ہماری تحویل میں تھے۔ ان لوگوں کی طرف سے یہ اطمینان بھی تھا کہ انہیں جہانگیر کی فیکٹری کے بارے میں علم نہیں تھا۔

اس وقت میدان میں وہی دو قوتیں ہماری فعال حریف تھیں۔ مکاؤ کے ڈون کوانگ فو کے قتلے کی سرکوبی کی جا چکی تھی۔ مدر مافیا کی مقامی شاخ کو نہایت بے دردی سے نیست و نابود کیا جا چکا تھا۔ ٹی کا شیرازہ بکھر چکا تھا اور وہ اعلیٰ ترین سطح پر ایچ ڈی مارٹن کے قونصل خانے تک محدود ہو کر رہ گئی تھی۔ میرے قیاس کے مطابق ہمارے خلاف بس ایک ہی محاذ باقی رہ گیا تھا جس پر ہم بھرپور توجہ نہیں دے سکے تھے اور وہ محاذ پاکستان کے ازلی دشمن انسل پرست یہودیوں کا کھولا ہوا تھا۔ اس محاذ کی کمان نیویارک میں بیٹھے ہوئے متعصب اور یہودی واس البیڈا کے پاس تھی۔ پاکستان کی بنیادوں پر کاری وار کرنے کے لیے اس نے اپنی تجوریوں کے دہانے کھولے ہوئے تھے۔ اس جنگ میں وہ اپنے تین اہم مہرے گنوا چکا تھا۔ پہلے قطر کے بھیس میں چھپا ہوا الیز نور ویلیس مارا گیا پھر پال اینڈرسن اور کرنل جیمس جونز کے بیٹے مل جونز کی باری آئی مگر واس البیڈا اور اس کی ریڈیو اسٹار روز نامی تنظیم نے ہار نہیں مانی تھی۔ بیجنگ سرائے سے پشاور کے سفر کے دوران میں ہمیں انکشاف ہو چکا تھا کہ ایلن اور پیٹر نامی دو فری لانس مخبر بیس ہزار ڈالر کے معاوضے پر پاکستان میں ہماری تلاش پر مامور کیے جا چکے تھے۔

میں نے لمحہ بھر میں ان سب جزئیات پر غور کیا پھر نگاہیں اس سمت میں دوڑائیں جدھر مشتبہ کار دیکھی گئی تھی لیکن تاریکی اور فاصلہ زیادہ ہونے کے باعث میں کچھ بھی دیکھنے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔

ہمارے قریب پڑے ہوئے کتے کی حالت بہت خراب تھی۔ رائفل کی گولی اس کے پیٹ میں گھس کر چکراتی ہوئی دوسری طرف سے نکل گئی تھی جس کے نتیجے میں کتے کے پیٹ کی ساری آلائشیں تقریباً باہر نکل آئی تھیں لیکن اتنا کاری زخم کھانے کے باوجود وہ سخت جان کتا نہ صرف زندہ تھا بلکہ اپنے ہدف کی بو پا کر دبے دبے غرائے جا رہا تھا۔

"اسے گولی مار کر ٹھنڈا ہی کیوں نہ کر دیں؟" غزالہ نے دھیمے سے کہا۔

"بغیر ضروری طور پر فائر کرنے کی ضرورت نہیں" میں نے سختی سے اسے منع کیا "فائر کے دھماکے سے قرب و جوار کے لوگ چونک پڑیں گے۔"

"ابھی چند منٹ پہلے بھی تو کتے پر رائفل سے گولی چلائی گئی تھی" غزالہ نے احتجاج کیا۔

"وہ فائر چھت پر سے کیا گیا تھا۔ بلندی سے کھلی ہوئی فضا میں چلائی جانے والی گولی کی سمت کا اندازہ نہیں کیا جا سکتا" میں نے کہا "یہاں فائر کی آواز عمارتوں کے درمیان گونجے گی اور ہم نظروں میں آ جائیں گے۔ یہ کتا ویسے بھی مر رہا ہے۔ گولی ضائع کیے بغیر تھوڑی دیر میں یہ دم توڑ دے گا۔"

"مجھے اس کار کی جھلک تک نظر نہیں آ رہی" ڈیرا اپنی آنکھوں پر شاید زور دیتے ہوئے بڑبڑائی "معلوم ہوتا ہے کہ وہ لوگ

مخلوط جانب کر بھاگ نکلے ہیں۔"

اس کی بات پوری ہونے ہی فضا میں یکے بعد دیگرے دو فائروں کی گونج سنائی دی۔ آوازیں واضح طور پر اسی سمت سے آئی تھیں جدھر مشتبہ کار دیکھی گئی تھی۔

"معلوم ہوتا ہے کہ سلطان شار رفیو کا ان سے ٹکراؤ ہو گیا ہے۔" غزالہ بولی۔

دو فائروں کے بعد اچانک کوئی خود کار رائفل چل پڑی۔ تڑ تڑ کی آوازوں کے ساتھ فائرنگ ہوتی رہی۔ اس دوران میں پستول یا ریوالور کے بھی متعدد فائر ہوئے پھر شاید میگزین خالی ہونے پر خود کار رائفل یک بیک خاموش ہو گئی۔

وہ شاید اتفاق تھا کہ اسی وقت پستول یا ریوالور کی آواز بھی تھم گئی اور چند لمحوں کے لیے نیم تاریک فضا پر بھیانک سکوت طاری ہو گیا مگر وہ سکوت زیادہ دیر تک برقرار نہیں رہ سکا۔ ایک مرتبہ پھر گولیاں چلنے لگیں۔ اس بار بھی ابتدا پستول رفیو کی فائرنگ سے ہوئی تھی جس کے جواب میں بیک وقت متعدد سب مشین گنیں گنگنانے لگیں۔

مجھے اسپیشل ٹاسک فورس والوں کی تیاریوں کا بخوبی اندازہ تھا اس لیے مجھے یہ سمجھنے میں دشواری نہیں ہوئی کہ خود کار رائفلوں یا سب مشین گنوں کا استعمال وہی لوگ کر رہے تھے جب کہ ان کے حریفوں کے پاس کم درجے کے آتشیں ہتھیار تھے۔

میرے وجود پر اضطراب طاری ہونے لگا۔ قریب ہی معرکہ چھڑا ہوا تھا مگر میں اس میں حصہ لینے کی پوزیشن میں نہیں تھا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ وہ لوگ نکل بھاگنے کی کوشش کر رہے ہیں" غزالہ فائرنگ کی آوازوں سے اندازہ لگا کر بولی "خدا کرے کہ یہ لوگ نکلنے میں کامیاب نہ ہو سکیں۔ پتا تو چلے کہ یہاں تک آنے والے کون لوگ ہیں اور ان کے کیا عزائم ہیں۔"

"تمہارے ان دونوں سوالوں کے جواب میرے پاس موجود ہیں" زریا بولی۔

"کیا؟" اس کے پُراعتماد لہجے نے غزالہ کو بے ساختہ استفسار پر مجبور کر دیا۔

"وہ ہمارے دشمن ہیں اور ہمیں ٹھکانے لگانے کے ارادے سے آئے ہیں۔"

"مجھے پتا نہیں چلا کہ تم کس وقت سنجیدہ ہوتی ہو" غزالہ جھلا کر بولی۔

"دشمنوں میں سے کسی کی بھی گولی میرے سر میں پیوست ہو گئی تو فوراً سنجیدہ ہو جاؤں گی۔ جب تک سانس کی ڈوری چل رہی ہے ایسا ہونا ناممکن ہے۔"

غزالہ زیر لب کچھ بڑبڑا کر رہ گئی۔ اس وقت ہم لوگ سست رفتاری سے اسی طرف بڑھ رہے تھے جہاں مشتبہ کار دیکھی گئی تھی لیکن میں فائرنگ کی آوازوں پر کان جمائے یہ محسوس کر رہا تھا کہ وہ آوازیں غیر محسوس انداز میں رفتہ رفتہ دور ہوتی جا رہی تھیں۔

میں واپسی کے لیے پلٹ دیا۔ آگے راستہ مسدود ہونے کی صورت میں وہ لوگ کسی بھی سمت میں نکل سکتے تھے۔ اگر وہ اسی طرف آ جاتے تو ہم ان کی اندھا دھند فائرنگ کی زد میں آ سکتے تھے اس لیے بہتر یہی تھا کہ ہم جلد از جلد فیکٹری میں داخل ہو جائیں۔

ہمارا فیکٹری کے احاطے سے باہر آنا بالکل بے مقصد رہا تھا۔ اتنا ضرور ہوا تھا کہ ہم نے تربیت یافتہ کتے کو پہلے لب مرگ اور واپسی پر بے جان دیکھ لیا تھا۔

فیکٹری کے آہنی پھاٹک کے پیچھے رستم خان سخت اضطراب کے عالم میں ہمارا منتظر تھا۔ اس نے قدموں کی چاپ سنتے ہی ذیلی کھڑکی کھول کر ہمیں راستہ دیا اور ہمارے اندر پہنچتے ہی اس کھڑکی کو اندر سے بولٹ کر دیا۔ میں نے چھت پر جانے کے بجائے وہیں... چارپائی سنبھال لی۔

زریا نے سگریٹ سلگانے کے بعد میرے ساتھ بحث شروع کر دی۔ وہ ہماری پارٹی کے واپس آنے سے پہلے کوئی نتیجہ اخذ کرنے کے لیے بے چین تھی۔ میرے پاس بھی اس وقت انتظار کرنے کے سوا کوئی دوسرا کام نہیں تھا اس لیے میں سرگرمی سے اس کے سوالات کے جوابات دینے لگا۔

تھوڑی دیر بعد فائرنگ کا شور بالکل موقوف ہو گیا۔ کچھ نہیں کہا جا سکتا تھا کہ دشمن کو مار لیا گیا تھا یا وہ فرار ہونے میں کامیاب ہو گیا تھا۔

تھوڑی دیر بعد سلطان شار اور جہانگیر بھی واپس آ پہنچے۔ ان کی گاڑی جہانگیر چلا رہا تھا۔ ان تینوں ہی کے چہرے اترے ہوئے تھے۔

"بدقسمتی کی وجہ سے ہمیں بے نیل و مرام واپس لوٹنا پڑا ورنہ وہ دونوں بچ کر نہیں نکل سکتے تھے" جہانگیر نے گاڑی سے اترتے ہی شکست خوردہ لہجے میں کہا۔

"اپنی نااہلیوں کا سارا بوجھ ہم قسمت پر ڈال کر بری الذمہ ہو جاتے ہیں" زریا آسمان کی طرف دیکھتے ہوئے خود کلامی کے انداز میں بولی۔

"میری طرف دیکھ کر بات کرو" جہانگیر جھلا کر بولا "آسمان کی طرف منہ کر کے کیا بڑبڑا رہی ہو؟"

"اگلی مرتبہ دشمن سے مقابلہ کرنے سے پہلے ہم کسی نجومی سے رجوع کریں گے تاکہ عین وقت پر تمہاری قسمت کسی رقیب کی طرح دغا نہ دے سکے" زریا سنجیدگی سے بولی۔

"تم زیادتی کر رہی ہو" اس بار جہانگیر کے بجائے سلطان شار نے بھرائی ہوئی آواز میں احتجاج کیا "وہ بری طرح بوکھلا گئے تھے اور اندھا دھند گولیاں برسا رہے تھے۔ اگر ہماری گاڑی کا پچھلا ٹائر برسٹ نہ ہوا ہوتا تو ہم ان کے سروں پر پہنچ گئے ہوتے۔"

ان کی گاڑی تیز جھٹکے لیتی ہوئی اندر داخل ہوئی تھی لیکن ہم میں سے کسی نے اس کے ٹائروں کی طرف دھیان نہیں دیا تھا۔ سلطان شار کی نشان دہی پر میں نے گاڑی پر نگاہ ڈالی تو اس کا پچھلا بایاں ٹائر سرے سے غائب تھا اور گاڑی اپنی ردھم پر چلتی ہوئی واپس

تک پہنچی تھی۔
"تو کیا وہ تمہارا چھٹا ہوا ٹائر بھی چھین کر لے گئے؟" ویرا نے زخمی ریم پر ایک نگاہ ڈال کر چبھتی ہوئی انداز میں پوچھا "حیرت ہے کہ وہ تمہیں چھوڑ گئے!" اس کا تخاطب جہانگیر سے تھا۔
"فضول باتیں مت کرو" سلطان شاہ نے اسے جھاڑ دیا "ان کی ایک بھٹکی ہوئی گولی نے ٹائر پھاڑ دیا تھا۔ اسی ٹائر پر گاڑی چلاتے رہنے کے نتیجے میں ٹائر اور ٹیوب کے ٹکڑے اڑ گئے... وہ بھاگ ضرور گئے لیکن مجھے خوشی ہے کہ میں اس گاڑی میں موجود تھا..."
"اگر تم ایک ٹائر سے محروم گاڑی میں سفر کر کے اتنے خوش ہو تو میں ابھی اس کے باقی تینوں ٹائر بھی نکالے دیتی ہوں" ویرا اس کی بات کاٹ کر استہزائیہ لہجے میں بولی۔
"کیا تم بھی اسے لگام نہیں دے سکتے؟" سلطان شاہ نے بے بسی سے میری طرف دیکھا۔
"اوپر والے سے دعا کرو۔ ویرا کو وہی ہدایت دے سکتا ہے" میں نے آسمان کی طرف انگلی اٹھا کر خشک لہجے میں کہا "یہ اپنی حد میں رہ کر کچھ نہیں سنتی۔"
"اس وقت اوپر والا بھی نہیں سنے گا" ویرا کی زبان قینچی کی طرح چل رہی تھی "وہ اس وقت دوربین سے آنکھیں لگائے اندھیرے میں مشتبہ کار کو تلاش کر رہا ہوگا۔"
غزالہ بے ساختہ ہنس پڑی اور ویرا کے شانے پر ہاتھ رکھ کے بولی "یہ اقبال خان سے بہت اوپر والے کی بات تھی۔ اب ان بچاروں کو معاف کر دو۔ ان کی پوری کہانی سننی بہت ضروری ہے۔"
"خلاؤ!" ویرا نے فضا میں ہاتھ لہرا کر اس انداز میں کہا جیسے "بھاڑ میں جاؤ" کہہ رہی ہو۔
"میں نے ان دونوں ہی کو پہچان لیا" سلطان شاہ نے میری استفسارانہ نگاہوں کے جواب میں کہا "وہ البن اور پیٹر تھے۔ حیرت ہے کہ وہ اس وقت یہاں کیا کر رہے تھے۔"
"اوہ!" میرے منہ سے بے اختیار لمبا سا سانس آزاد ہو گیا۔ "میرے سر سے بہت بڑا بوجھ ہٹ گیا۔ اگر وہ موتی لال کے آدمی ثابت ہوتے تو ہمیں اسی وقت یہ ٹھکانا چھوڑنا پڑ جاتا۔"
اسی وقت اقبال خان طویل انتظار سے مضطرب ہو کر نیچے اتر آیا۔ شاید اس نے گاڑی کو واپس آتے ہوئے دیکھ لیا تھا۔ وہ آتے ہی بولا "میں اوپر انتظار میں سوکھ رہا ہوں اور تم لوگوں نے یہاں محفل سجائی ہوئی ہے۔ کیا ہوا؟ تم لوگ کیا کر کے آئے ہو؟"
اس نے وہ فقرے پیٹر سے مخاطب ہو کر کہے تھے لیکن میں نے جواب دینے کی ذمے داری اپنے سر لیتے ہوئے اسے پورے قصے سے آگاہ کر دیا۔
"یہ البن اور پیٹر کون ہیں؟" اس نے ان دونوں کے نام پہلی بار سنے تھے اس لیے اس کا سوال فطری تھا۔ ہم لوگوں نے گلگان سے کراچی واپسی کے واقعات سے اسے آگاہ کرتے ہوئے ان دونوں کے ذکر کو کوئی اہمیت نہیں دی تھی اس لیے وہ ان کے کردار سے لاعلم تھا۔
"یہ دونوں بین الاقوامی غنڈے ہیں جو معاوضے پر دوسروں کے لیے کام کرتے ہیں" میں نے کہا "چھبا سرائے سے ہم لوگوں کو پشاور پہنچانے والی کوسٹر ان ہی دونوں نے کرائے پر حاصل کی تھی۔"
"اوہ!" اقبال خان کے لبوں سے تحیر زدہ سی آواز نکلی "لیکن انہیں تم سے کیا پرخاش ہے؟ وہ تم لوگوں کے پیچھے کیوں لگے ہوئے ہیں؟"
"وہ نیو یارک اور زیوز اسٹارز والے ڈان البرٹا کے ساتھ ساتھ کرنل جیمی جونز کے لیے بھی کام کر رہے ہیں۔ انہیں پاکستان میں بل جونز اور پال ایکرن کی تلاش کے لیے بیس ہزار ڈالر معاوضہ ادا کیا گیا ہے۔ انہوں نے یہ باتیں ہمیں خود ہی بتائی تھیں" میں نے بتایا۔
"اور اب وہ تمہیں تلاش کرتے پھر رہے ہیں۔ کہیں ایسا تو نہیں کہ انہیں بل جونز اور پال کے قتل میں تمہارے ملوث ہونے کا سراغ مل گیا ہو اور وہ تم سے بدلہ لینے پر تل گئے ہوں؟"
"انہیں صرف معلومات فراہم کرنے کا معاوضہ دیا گیا تھا" مجھ سے پہلے ویرا بول پڑی "ہم نے پہلے ہی انہیں بتا دیا تھا کہ بل اور پال اپنے منطقی انجام سے دوچار ہو چکے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ وہ اب تک کرنل جیمی جونز کو یہ بات بتا چکے ہوں۔ دوسری طرف سے چیلنج بھی کی گئی تو وہ دونوں ہم سے ٹکرانے کی ہمت نہیں کر سکیں گے۔ وہ کسی اور ہی چکر میں معلوم ہوتے ہیں۔"
"وہ چکر کیا ہو سکتا ہے؟" اقبال خان کی پیشانی پر تفکر آمیز لکیریں ابھر آئیں۔
"وہ ہمیں بھی اپنی برادری میں سمجھ رہے تھے" میں نے کہا۔ "اور باتوں باتوں میں یہ بھی کہہ بیٹھے تھے کہ وہ ڈان البرٹا سے کوئی معاہدہ کرنے کے بعد ہم سے ضرور مدد لیں گے۔ ہو سکتا ہے کہ انہیں زیوز اسٹارز سے کسی بڑے کام کی آفر ملی ہو اور وہ ہماری تلاش میں ہوں۔"
"کھل کر بات کرو" ویرا نے فوراً مجھے ٹوک دیا پھر اقبال خان سے بولی "البن اور پیٹر شاید بہت بڑے مجرم نہیں ہیں لیکن باخبر ضرور رہتے ہیں۔ انہوں نے مجھے اور زینی کو پہچان لیا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ زینی کی تلاش میں انہیں جہانگیر کا سراغ مل گیا ہو۔ اس کے بعد جہانگیر کی فیکٹری تک پہنچنا دشوار نہیں تھا۔"
"ایسی صورت میں انہیں براہ راست فیکٹری پر آنا چاہیے تھا۔ کسی سے مدد لینے کی کیا ضرورت تھی؟" غزالہ نے فوراً ہی سوال داغ دیا۔
"مجھے سوچنے دو!" اقبال خان ہاتھ اٹھا کے بولا پھر قدرے توقف کے بعد اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہنے لگا "ہو سکتا ہے کہ وہ صرف اتنا معلوم کر سکے ہوں کہ جہانگیر کی فیکٹری کورنگی کے صنعتی علاقے میں ہے۔ انہیں فیکٹری کا مکمل پتا نہ مل سکا ہو۔"

"یہ بات پھر بھی حیرت ناک ہے کہ انہوں نے تلاش کے لیے اسی علاقے کا انتخاب کیا جہاں یہ فیکٹری واقع ہے" ویرا اس کی بات درمیان سے اڑا کر بولی "اتنے بڑے صنعتی علاقے میں صرف ایک نکتے کی مدد سے کسی بھی فیکٹری تک پہنچنا اتنا آسان نہیں ہے۔"

"بعض اوقات حیران کر دینے والے اتفاقات بھی رونما ہو جاتے ہیں" میں نے کہا "میرا ذہن کچھ اور ہی خطوط پر کام کر رہا ہے۔ البرٹو ویلیسا سے شروع ہونے والی اس کہانی میں تیسری بار حیوانوں کا کردار سامنے آیا ہے۔ یہ نکتہ بہت اہم ہے۔"

اوّل خان چونک پڑا "تیسری بار؟ تم کیا کہنا چاہ رہے ہو؟"

"کسوو کے علاقے میں تربیت یافتہ بندروں کے ذریعے تصویر کشی کے بعد خاص نسل کی ابابیلوں کے ذریعے اس وادی کی جاسوسی کا منصوبہ ہمارے سامنے آ چکا ہے اور اب ایک تربیت یافتہ کتا ہماری تلاش کے دوران مارا گیا۔ کیا یہ واقعات کسی خاص سمت کی نشاندہی نہیں کر رہے؟"

اوّل خان کی آنکھیں چمکنے لگیں "یعنی ایلن اور ہیلز کا کردار ابتدا ہی سے چل رہا ہے؟"

"شاید میں یہی بات واضح کرنے کی کوشش کر رہا تھا" میں نے کہا۔

"میں بڑی حد تک تمہارا مفہوم سمجھ چکا ہوں لیکن پھر بھی تم اپنی تھیوری بیان کرتے چلے جاؤ تو سب کے لیے آسانی ہوگی۔" اوّل خان پرجوش لہجے میں بولا۔

میں نے لمحہ بھر کے لیے ویرا کی طرف دیکھا تو وہ بہت غور سے مجھے گھور رہی تھی۔ میں نے کہا "اب تک ہم یہ سمجھ رہے تھے کہ ہم نے ایلن اور ہیلز کو بے وقوف بنا کر ان سے بہت کچھ اگلوا لیا لیکن حقیقت اس کے برعکس معلوم ہوتی ہے۔ انہوں نے خود کو معصوم اور قدرے بے ضرر ظاہر کر کے ہمیں بے وقوف بنایا تھا۔ میرا اندازہ ہے کہ وہ دونوں شروع ہی سے البرٹو ویلیسا کے ساتھ رہے ہوں گے۔ ہو سکتا ہے کہ بندروں کو سدھانے کا کام بھی وہی سرانجام دیتے رہے ہوں۔ البرٹو ویلیسا کا راز فاش ہوتے ہی وہ دونوں سرحد عبور کر کے افغانستان میں روپوش ہو گئے اور وہاں سے راس المیڈا وغیرہ سے ہدایات لیتے رہے۔ راری گلان یا شنگارا ویلی میں ہماری موجودگی کی سن گن پاتے ہی انہوں نے پھیجا سرائے میں ڈیرے ڈال دیے... وہ سوار یا خدہ گل کے علاقے میں گھس کر ہمارے خلاف کارروائی نہیں کر سکتے تھے اس لیے وہ ہماری واپسی کا انتظار کرتے رہے۔ واپسی پر جو کچھ ہوا، وہ اتفاق نہیں تھا' ان دونوں نے اس کی پوری منصوبہ بندی کی ہوئی تھی۔ ہو سکتا ہے کہ اب البرٹو ویلیسا اور ڈیوڈ اسٹارز کے مشترکہ مشن کو وہی چلا رہے ہوں۔"

"یہ صرف مفروضات ہیں" میرے خاموش ہوتے ہی اوّل خان بے پروائی سے بولا "ان پر سارا دن بحث کی جا سکتی ہے۔ اس وقت ہمیں اپنے قیدیوں کی خبر لینی چاہیے۔ میرا خیال ہے کہ تم سب جا کر آرام کرو۔ میں سوتی لال اور پرماب ادھیکاری سے پوچھ گچھ کرتا ہوں۔"

"میں تمہارے ساتھ رہنا چاہتا ہوں" میں نے نرمی سے کہا۔ میں محسوس کر رہا تھا کہ اوّل خان نے ایلن اور ہیلز والے موضوع کو اچانک اور غیر فطری انداز میں ختم کیا تھا۔ میں اس کے ساتھ رک کر اس کے ناقابلِ فہم رویے کا سبب جاننا چاہتا تھا۔

دوسروں نے بھی سوتی لال کا تماشا دیکھنے کے لیے اصرار کیا لیکن اوّل خان میرے سوا کسی اور کو رعایت دینے پر آمادہ نہیں ہوا۔ اس کا موقف تھا کہ رات تیزی سے ڈھل رہی تھی۔ سب لوگوں کو آرام کر کے خود کو اگلے دن کے لیے تیار کر لینا چاہیے تھا۔ اس نے قیدیوں کو ویرا کے ہاتھوں چڑانے کا ارادہ بالکل ترک کر دیا تھا۔

اوّل خان بشیر کو فیکٹری کی حفاظت کے بارے میں ہدایات دیتا رہا اور بقیہ لوگ خیموں کی طرف ہو لیے۔ جاتے وقت ویرا نے برا سا منہ بنا کر میری طرف دیکھا تھا اور شاید زیرِ لب کچھ بڑبڑائی بھی تھی۔

بشیر سے فارغ ہو کر اوّل خان میرے ساتھ اس طرف چل دیا جہاں دونوں قیدی بند تھے۔

قیدیوں کی نگرانی پر مامور محافظ نے ہم دونوں کو دور ہی سے دیکھ لیا تھا لیکن میں نے دفتری عمارت سے کچھ دور نکل آنے کے بعد پیش قدمی ترک کر کے اوّل خان کو کھلے میدان ہی میں روک لیا۔

"یہاں کیوں رک گئے؟" اندھیرے میں اوّل خان کی چمکتی ہوئی آنکھیں میرے چہرے پر مرکوز تھیں۔

"تم نے ایلن اور ہیلز کا تذکرہ اچانک ہی موقوف کرا دیا تھا۔ میں اس کا سبب جاننا چاہتا ہوں۔"

"مجھے محسوس ہو رہا ہے کہ یہ کھیل اب کوئی بھیانک رخ اختیار کرنے والا ہے" وہ گمبھیر سنجیدگی کے ساتھ بولا "ایسے مواقع پر احتیاط ضروری ہو جاتی ہے۔ ناگزیر ضرورت کے بغیر دوسروں کو اہم رازوں میں شریک کرنا کبھی کبھی خطرناک بھی ثابت ہوتا ہے۔ اس بارے میں ہم الگ بیٹھ کر بات کریں گے۔"

"لیکن وہاں سب اپنے ہی تھے کوئی غیر نہیں تھا" میں نے اسے یاد دلایا۔

"تم عارف اور سرور کو بھول رہے ہو" اس کا لہجہ تلخ ہو گیا "وہ دونوں میری فورس کے آدمی تھے لیکن سوتی لال کی ہدایت پر سلطان شاہ کو اغوا کر کے لے جا رہے تھے۔ ان حالات میں تو اپنے سائے سے بھی خوف آنے لگتا ہے۔ اگر سلطان شاہ عارف کو مار کر بچ نکلنے میں کامیاب نہ ہو گیا ہوتا تو آج ہم اس کی تلاش میں پورے شہر کی خاک چھانتے پھر رہے ہوتے۔"

"جہانگیر، ویرا، فرزانہ، سلطان شاہ اور بشیر میں سے تم کو نسا

سے خطرہ محسوس ہو رہا تھا؟"

"کسی سے نہیں لیکن وقت بگڑنے پر ان میں سے کوئی بھی خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔ جہانگیر اصولی طور پر ان معاملات سے باہر کا آدمی ہے۔ بخیر پر میں ضرورت سے زیادہ بھروسا نہیں کر سکتا۔ سلطان شاہ مضبوط آدمی ہے مگر اس کا کردار محدود ہوتا ہے۔ خوالہ کو میں ان الجھنوں سے دور رکھنا چاہتا ہوں۔ لے دے کے ایک ورا ہی ایک ہے جسے ہم اپنے مشوروں میں شامل کر سکتے ہیں مگر اس وقت رحیم خان کے کان بھی ہماری طرف لگے ہوئے تھے۔ تمہارے بیان کی گہرائی بھانپتے ہی میں نے موضوع بدلنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔"

"تو کیا اب ہم واقعی موتی لال سے باز پرس کرنے جا رہے ہیں؟" میں نے بے اختیاری سے پوچھا۔

"بالکل!" اس نے وثوق سے کہا "ہم اصل پروگرام بھول رہے ہو۔"

"مجھے سب یاد ہے اسی لیے میں نے سوال کیا ہے۔ باز پرس شروع ہو گئی تو پرتاب اور مکاری کی رہائی کا مرحلہ کب آئے گا؟ تم ان کے حمایتیوں کو بھی میدان میں لانا چاہ رہے تھے۔"

"اس وقت ہم بلیک میلروں کے انداز میں پوچھ گچھ کریں گے پھر انہیں رہا کر دیا جائے گا۔ یہ غیر اہم تو ہی ہے۔ اس کے چلے جانے کے بعد موتی لال سے اصل پوچھ گچھ کا آغاز ہو گا۔"

میری الجھنیں رفع ہو گئیں اور میں اس کے ہمراہ کمروں کے گودام کی طرف چل پڑا۔

"سر! دونوں قیدی ہوش میں آ چکے ہیں" محافظ نے گودام سے نکلنے سے پہلے افضل خان کو اطلاع دی۔

"دروازہ کھول دو۔ ہم انہیں دیکھ لیں گے" افضل خان نے خشک لہجے میں کہا۔

محافظ نے دوڑ کر دروازے کا بولٹ کھول دیا۔ کمرے میں گھپ اندھیرا تھا۔ افضل خان کے ایما پر محافظ نے سوئچ آن کر کے ایک ٹیوب لائٹ جلا دی۔ ہم دونوں اندر داخل ہوئے تو وہ دونوں بے دست و پا فرش پر پڑے بری طرح مچل رہے تھے۔ ان کے دہانوں میں کافی دیر سے کپڑا ٹھنسا ہوا تھا جس کی وجہ سے ان کے گندمی چہروں پر خون کی سرخی جھلک رہی تھی۔

افضل خان نے کسی جنت بار کی طرح بڑھ کر پرتاب اور مکاری کے گھٹنوں پر اپنے بھاری جوتے سے بھرپور ضرب لگائی اور وہ ماہی بے آب کی طرح فرش پر تڑپنے لگے۔

مجھے موتی لال کی طرف بڑھتا ہوا دیکھ کر افضل خان نے اشارے سے روک دیا پھر خود ہی جھک کر پرتاب کا گریبان پکڑا اور اس کے بائیں جبڑے پر اتنی قوت سے مکا رسید کیا کہ اس کے رخسار کی جلد کئی جگہ سے پھٹ گئی اور زخموں سے خون کی لکیریں ابھرنے لگیں۔

مجھے یقین تھا کہ افضل خان کے دو مکوں نے ہی پرتاب کے اوسان خطا کر کے رکھ دیے ہوں گے۔

"یہ تشدد نہیں، صرف ہماری طاقت اور بالادستی کا معمولی سا اظہار ہے" افضل خان نے درشت آواز میں کہا "ہم چاہیں تو اسی طرح تم دونوں کے جسموں کے بخیے ادھیڑ کر تمہیں کسی گندے نالے میں غرق کر سکتے ہیں مگر ہم ایسا نہیں کریں گے کیونکہ تم دونوں ہمیں بہت عزیز ہو۔ ہم تمہارا سودا کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں۔ اب میں تمہارے دہانوں سے کپڑا نکال رہا ہوں۔ اگر تم نے شور مچانے کی کوشش کی تو خسارے میں رہو گے۔ یہاں کوئی بھی تمہاری مدد کے لیے نہیں آئے گا۔"

افضل خان سے پٹنے کے بعد پرتاب چیخ نہیں سکتا تھا کیونکہ اس کے منہ میں حلق تک کپڑا ٹھنسا ہوا تھا جبکہ ضربات کی دھمک اور پرتاب کی دبی دبی اضطرابی کراہوں کی وجہ سے موتی لال کو بدلی ہوئی صورت حال کا ادراک ہو چکا تھا اور اس نے فرش پر لوٹنے کی کوششیں ترک کر دی تھیں۔

افضل خان نے مجھے اشارہ کر کے بے رحمی کے ساتھ پرتاب کے منہ سے کپڑا باہر کھینچنا شروع کر دیا۔ میں نے موتی لال کے ساتھ وہی عمل دہرانا شروع کر دیا۔

"اف ف!" بولنے کی گنجائش پیدا ہوتے ہی پرتاب کرب آلود آواز میں کراہا۔ اس کے منہ سے برآمد ہونے والا کپڑا خون آلود ہو رہا تھا۔ افضل خان کے فولادی مکے نے اس کا اندرونی دہانہ لہولہان کر دیا تھا۔ مجھے شبہ تھا کہ کہیں اس کے چند دانت بھی نہ ٹوٹ گئے ہوں۔

"زیادہ آواز نہ نکلے!" افضل خان سفاکانہ لہجے میں غرایا "ورنہ گردن مروڑ دوں گا۔"

"میرا حلق خشک ہو رہا ہے" موتی لال کی لکنت آمیز اور خوف زدہ آواز سرسرائی "مجھے ایک گلاس پانی دے دو، میری زبان سوکھ کر کسی طرح اینٹھ رہی ہے۔"

"فی الحال صبر کرو۔ کچھ دیر بعد تمہیں پانی ہی نہیں پسند کا ہر مشروب فراہم کیا جائے گا۔ پہلے یہ بتاؤ کہ تمہاری اچانک گم شدگی سے کون سب سے زیادہ پریشان ہو سکتا ہے؟"

"ہاں ہر شخص۔ میرے دفتر کا ہر شخص پریشان ہو جائے گا۔ مگر تم کون ہو اور یہ سب کیوں پوچھ رہے ہو؟" وہ بری طرح خائف معلوم ہو رہا تھا۔

"تم جو بھی ہو" بہت سفاک ہو" پرتاب کی لرزتی ہوئی آواز ابھری "تم نے مکا مار کر میرے کئی دانت توڑ دیے ہیں۔ کھلا پڑنے والی ٹھوکر سے ابھی تک میرا دماغ چکرا رہا ہے۔"

"تمہیں اپنی موجودہ حیثیت کا احساس دلانے کے لیے وقتے وقتے سے ایسا ہوتا رہے گا۔ ہمیں دس لاکھ روپے درکار ہیں۔ تم ہمارے یرغمالی ہو۔ اگر ان کی رقم دو دن میں نہ ملی تو تمہارا سراغ

تک نہیں مل سکے گا۔"

"ہم تمہارے قیدی ہیں اور بالکل بے حیثیت ہیں۔ ہم مر کر بھی اتنی بڑی رقم کا بندوبست نہیں کر سکتے۔" موتی لال دس لاکھ روپے کا مطالبہ سن کر بو کھلا گیا تھا۔

"سرکاری نوکری بھی بے حیثیت نہیں ہوتی۔" اول خان کا لہجہ سرد اور سپاٹ تھا۔ "تمہیں یوٹ بیسن کے جس مکان سے اٹھایا گیا ہے وہ بھی تمہاری بساط اور اوقات سے بہت مہنگا ہے۔ جو لوگ اتنی مہنگی عیاشیاں کرتے ہیں وہ کبھی قلاش نہیں ہوتے۔ ہم نے بہت دیکھ بھال کر تم پر ہاتھ ڈالا ہے۔"

اس دوران میں پرتاب کے دہانے میں خون جمع ہوتا رہا جسے وہ رکتے رکتے تھوکتا رہا۔ بائیں جبڑے کے ساتھ اس کا دہانہ بھی طرح ادھڑا ہوا معلوم ہو رہا تھا کیونکہ اس پر تیزی سے ورم آتا جا رہا تھا۔

"تمہارا مطالبہ پورا ہونے یا نہ ہونے کا انحصار ہمارے افسروں کی مرضی پر ہے۔" موتی لال کی آواز مزید کمزور ہو گئی۔ "مجھے نہیں معلوم کہ تم کون ہو لیکن تم اتنا ضرور جانتے ہوگے کہ ہم یہاں اپنی جان ہتھیلی پہ لیے پھرتے ہیں۔ دونوں ملکوں میں کھلی دشمنی نہیں ہے لیکن دوستی بھی نہیں ہے۔ ایسے میں ہم جیسے مجبور سفارتی ملازم دونوں طرف دہشت گردی کا نشانہ بنتے رہتے ہیں۔ تم ہمیں مار دو گے تو نئی دہلی میں بھی یہی کچھ ہوگا۔ تم کوئی بھی ہو ہمارا خون سرکاری کھاتے میں ڈالا جائے گا اور پھر اس کا بدلہ لے لیا جائے گا۔ ہمارے اور تمہارے فائدے کی ایک ہی صورت ہے کہ تم ہمیں اپنے بڑوں سے بات کرنے دو۔ ہم تمہارا مطالبہ ان تک پہنچا دیں گے۔"

"اپنے بڑے سور کا نام ہمیں بتا دو۔ ہم خود اس سے رابطہ کر لیں گے۔"

"تمہاری بات پر بھروسا نہیں کیا جائے گا۔ تو میں کے ساتھ وہ بھاری رقم بھی گنوانا نہیں چاہیں گے۔ تم سے بات بگڑ جائے گی۔ میں انہیں بہت کچھ سمجھا سکتا ہوں۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم ہی ہمارے کام کے آدمی ہو۔" اول خان مجھے آنکھ مارتے ہوئے بولا۔ "تم ہمارے مہمان رہو گے۔ اپنی سنجیدگی اور نیک نیتی کے اظہار کے لیے ہم تمہارے ساتھی کو رہا کر سکتے ہیں۔ یہ اپنے بڑوں کو قائل کرنے میں کامیاب نہ ہو سکا تو ہم اسے دوبارہ اٹھوا لیں گے۔ پرسوں رات سے پہلے ہمیں مطلوب رقم مل جانی چاہیے ورنہ کچھ بھی ہو سکتا ہے۔ تمہارے بڑوں میں سے بھی کسی کی باری آ سکتی ہے۔"

"رقم تمہیں کہاں اور کس شکل میں پہنچانی ہوگی؟" اپنی رہائی کی امید بندھتے ہی پرتاپ نے رک رک کر سوال کیا۔ "میں تمہارے لیے پیغام رسانی کرنے کے لیے تیار ہوں۔"

"یہ بعد کی باتیں ہیں۔ پہلے رقم کی ادائیگی پر رضامندی کا معاملہ ہے۔" اول خان کے لہجے کی درشتی برقرار تھی اور وہ کہہ رہا تھا "رقم میں کوئی کمی نہیں ہوگی۔ مجھے ہاں یا نا میں جواب چاہیے۔ بعد کا طریقہ کار خود بخود طے کر لیا جائے گا۔"

"پرتاب کے مقابلے میں میں یہ کام بہتر طریقے سے کر سکوں گا۔" موتی لال پھنسی پھنسی آواز میں بولا۔

"تم اہم آدمی ہو۔ تم خود اس بات کا اعتراف کر چکے ہو۔ تم ہمارے پھندے سے نکل گئے تو وہ تمہارے ساتھی کی پروا نہیں کریں گے۔ دس لاکھ بچانے کے لیے اس کی گردن کٹوا دیں گے۔ ہمیں کشت و خون سے کوئی دلچسپی نہیں ہے۔ ہمیں صرف رقم درکار ہے اس لیے تم خاموش رہو اور مجھے پرتاب سے بات کرنے دو تاکہ یہ یہاں سے ایک واضح خاکہ لے کر واپس جا سکے۔"

"تم بتاتے رہو میں پوری توجہ سے تمہاری بات سن رہا ہوں۔" پرتاب مصالحانہ آواز میں بولا۔ "اگر تم میری آنکھوں پر سے پٹا کھلوا دو تو تمہاری بہت مہربانی ہوگی۔ اس سے مجھے الجھن ہو رہی ہے۔"

"پٹی اس وقت کھولی جائے گی جب تمہیں مارنے کا فیصلہ کر لیا جائے گا۔ اگر تم میں ذرا بھی عقل ہے تو تمہیں سمجھ لینا چاہیے کہ یہی بلا عنقہ فولڈ تمہاری زندگی کی ضمانت ہے۔ تم یہاں سے زندہ سلامت واپس جاؤ گے۔ اگر تمہارے بڑے ہمارا مطالبہ تسلیم کر لیتے ہیں تو پرسوں صبح کے کسی بڑے اردو اخبار میں کالے رنگ کے ایک گم شدہ بلڈاگ کی تلاش کا انعامی اشتہار شائع ہونا چاہیے۔ اشتہار میں رابطے کا فون نمبر ہونا ضروری ہے۔ یہ اشتہار ملتے ہی میں خود رابطہ کر کے بعد کے معاملات طے کر لوں گا۔"

"اس انعامی اشتہار کے جواب میں دوسرے بھی فون کر سکتے ہیں۔ ہمیں کیسے پتا چلے گا کہ ہم کس سے بات کر رہے ہیں؟" پرتاب پوری سنجیدگی سے اول خان کی ہدایات کو ذہن نشین کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔ "اگر وہ تمہارا مطالبہ مان کر اشتہار دے دیتے ہیں تو فون پر شناخت کے لیے تمہارا بھی کوئی پاس ورڈ ہونا چاہیے تاکہ کھل کر بات کی جا سکے۔"

"فون پر میری شناخت کو برا ہوگی۔" اول خان نے اس کا مطالبہ تسلیم کر لیا۔

"پھر مجھے کب رہائی مل رہی ہے؟" پرتاب کی آواز میں تجسس سمٹ آیا۔

"تمہیں تھوڑی سی تکلیف سہنی ہوگی پھر تم آزاد کر دیے جاؤ گے۔"

"اتنی بے رحمانہ مار کے بعد اب کون سی تکلیف باقی رہ گئی ہے؟" وہ بوکھلا گیا۔

"تمہیں بار بار یہاں لا کر رخصت نہیں کیا جائے گا۔" موتی لال تیزی سے بولا۔ "بے ہوشی کی حالت میں کسی ویرانے میں ڈالوا دیے جاؤ گے تاکہ ان لوگوں یا اس مقام کی نشان دہی نہ کر سکو۔ ایسے معاملات میں عام طور پر یہی ہوا کرتا ہے۔ ہوش میں آنے کے بعد تم سیدھے

لوگوں کے پاس چلے جانا۔ اب یہی میری زندگی بچانے کے لیے ان لوگوں کے مطالبات پورے کرنے کا بندوبست کر سکتے ہیں۔"

"تم خاصے ہوشیار اور پرانے کھلاڑی معلوم ہوتے ہو" اظل خان نے تعریفی لہجے میں کہا "معلوم ہوتا ہے کہ سفارت کاری کی آڑ میں تم بھی جرائم میں ملوث رہے ہو۔"

"سیاسی اقتدار کے ساتھ کیے جانے والے ہر جرم کو تحفظ کا جواز حاصل ہوتا ہے" موتی لال بولا "تم اس کی انجام دہی کو تم جرم قرار دو گے تو پولیس کے ملازمین کی ایک بڑی تعداد کو مجرم قرار دینا پڑے گا۔"

اظل خان نے خاموشی کے ساتھ اپنی جیب سے پستول نکالا اور ایک قدم آگے بڑھ کر اس کے آہنی دستے سے پرناب کی کنپٹی پر ضرب لگائی۔ وہ ایک ہلکی سی چیخ کے ساتھ تڑپ کر ساکت ہو گیا۔

"تم نے شاید اس کے سر پر ضرب لگائی ہے" موتی لال بے بسی سے بولا "تم اسے تکلیف پہنچائے بغیر بھی بے ہوش کر سکتے تھے۔ مجھے تم سے خوف آنے لگا ہے۔"

"آنا ہی چاہیے" اظل خان کی آواز میں سفاکی سمٹ آئی۔ اب تک جو کچھ ہو رہا تھا وہ معمولی کھیل تھا تاکہ پرناب یہاں کی ایک رسمی کہانی لے کر باہر جائے۔ وہ خود باہر جانے پر آمادگی ظاہر کرتا تو ہم زبردستی اسے آزاد کرتے کیونکہ ہماری اصل ضرورت تم ہو۔"

کمرے میں تیچ کی ہلکی سی آواز ابھری۔ شاید موتی لال نے اپنے خشک ہونٹوں سے تھوک نگل کر سوکھتا ہوا حلق تر کرنے کی کوشش کی تھی۔ اظل خان نے اپنے محافظ کو نام لیے بغیر اندر آنے کی ہدایت کی۔

وہ پل بھر میں اندر آ گیا۔ اظل خان نے اس سے کہا "اس بیٹے کو یہاں سے اٹھا کر لے جاؤ اور گاڑی میں ڈال کر شہر کے کسی کونے میں پھینک آؤ۔ ہاتھ پیر کھولنے کی ضرورت نہیں ہے اگر یہ اس سے پہلے ہوش میں آ گیا تو تمہارے لیے دشواریاں کھڑی کر دے گا۔"

وہ بظاہر کوئی الجھن نہیں تھا لیکن اپنے کام میں ماہر تھا۔ اس نے جھک کر پرناب کا بایاں بازو اپنے دائیں شانے پر سے گزارا اور ایک ہی جھٹکے میں اسے اپنے شانے پر لادتا ہوا سیدھا ہو گیا۔

"کمینے... کاش میں تمہاری صورت دیکھ سکتا" موتی لال چند لمحوں بعد حسرت زدہ لہجے میں بولا تو اس کی آواز کپکپاتی ہوئی سی تھی "پتا نہیں تم کون ہو اور مجھ سے کیا چاہتے ہو۔"

"تمہاری یہ حسرت بھی پوری کی جا سکتی ہے لیکن تم اس کا مطلب بھی سمجھتے ہو۔ ہمیں دیکھنے کے بعد تم اس چھت کے نیچے سے زندہ نہیں لوٹ سکو گے۔ تمہیں یہیں فرش میں گاڑ دیا جائے گا۔" اسے جواب دیتے ہوئے اظل خان کی عقابی نظریں اس کے چہرے کا تفصیلی جائزہ لے رہی تھیں۔

"شاید تم تاوان کے علاوہ کچھ اور بھی چاہتے ہو" موتی لال کی آواز پر تشویش تھی۔

اظل خان کی نگاہوں نے ایک آہنی سلاخ تاڑ لی۔ وہ بڑھ کر سلاخ اٹھاتے ہوئے بولا "تم ہمارے حریف کی طرف سے سیاسی اقتدار رکھتے ہو تو ہم اپنی ریاست کے نگہبان ہیں۔ اب تم کو اپنی مصروفیات کی کہانی سنانی ہے۔ تم نے ذرا بھی نخرہ کیا تو پھر تم موت کی آرزو کرنے لگو گے لیکن موت تم سے دور رہے گی۔"

"تم کن مصروفیات کا ذکر کر رہے ہو؟ میں اپنے قونصل خانے میں ایک معمولی اسٹینو ہوں۔ دفتری کاموں سے ہٹ کر تھوڑی بہت عیاشی بھی کر لیتا ہوں۔ اس سے تمہیں کیا دلچسپی ہو سکتی ہے۔"

اظل خان نے اپنی پوزیشن درست کر کے موتی لال کے بندھے ہوئے پیروں کے ٹخنوں پر آہنی سلاخ سے ایک زوردار ضرب لگائی اور فضا اس کی کربناک چیخ سے لرز اٹھی۔ وہ تڑپ کر بائیں پہلو پر پلٹنا ہی چاہتا تھا کہ اظل خان کا سلاخ بردار ہاتھ ایک بار پھر ہوا میں بلند ہوا اور پھر سلاخ پوری طاقت سے موتی لال کے گداز کولھوں پر پڑی۔ اس وار پر وہ بلبلا اٹھا۔

وہ فرش پر تڑپتے ہوئے چیخ رہا تھا کہ میں نے اس کی گردن پر سوار ہو کر دونوں ہاتھوں سے اس کا دہانہ بھینچ لیا۔ وہ میری گرفت سے نکلنے کے لیے مچلتا رہا لیکن اس کی چیخیں حلق ہی میں گھٹ رہی تھیں۔

"مجھے تمہاری عیاشیوں سے کوئی غرض نہیں ہے" اظل خان رحمانہ آواز میں پھنکارا "میں ان عیاشیوں کا ذکر سننا چاہتا ہوں جو تم دوسروں کو کرانے ہو۔ ٹرانسمیٹر پر تم کن لوگوں کو ہدایات دیتے ہو؟ ان کے نام کیا ہیں؟ وہ تمہارے لیے کیا کام کرتے ہیں؟ یہ بتاتے چلے جاؤ تو تم سکھی رہو گے" میں اسے چھوڑ کر الگ ہو چکا تھا۔

"تمہیں غلط فہمی ہوئی ہے... میرے پاس کوئی ٹرانسمیٹر نہیں ہے۔ تم مجھ پر بلاوجہ الزام تراشی کر رہے ہو۔ تم اب بھی مجھے چھوڑ دو تو میں تمہاری کوئی شکایت نہیں کروں گا ورنہ تم مصائب میں گھر جاؤ گے۔ ہمارے اعلیٰ افسران اپنے ماتحتوں سے ایک لمحے کے لیے بھی غافل نہیں رہتے..." وہ ہانپتے ہوئے بولتا رہا لیکن اظل خان نے اسے زیادہ بکواس کرنے کا موقع نہیں دیا اور اس کی بات کاٹ کر غرایا "تمہاری حالت دیکھ کر ان کی روحیں تک لرز اٹھیں گی۔ ہم بہت زیادہ جسمانی تشدد کے قائل نہیں ہیں۔ عارف اور سرور کی تحویل سے برآمد ہونے والا ٹرانسمیٹر تمہاری بد معاشیوں کا کھلا ثبوت ہے۔ ہم اس پر الفا پارٹی کے لیے تمہارے پیغامات سنتے رہے ہیں۔ تم ان کے ماسٹر تھے لیکن اب بازی الٹ چکی ہے۔"

"اوہ!" موتی لال کے منہ سے ایک تحیر زدہ آواز برآمد ہوئی جس میں خوف کی گہری آمیزش تھی "اس کا مطلب ہے کہ میں اس رفتہ زئی کے ہمدردوں کی تحویل میں ہوں۔"

"تم بہت ذہین ہو" اظل خان طنز میں ڈوبی ہوئی آواز میں بولا۔ "تم اچھی طرح جانتے ہو گے کہ جو زئی کے ہمدرد ہیں وہی تمہارے

دینے والا کو جہنم واصل کرنے کے ذمے دار بھی ہیں۔ یعلی اور ساون بھی ان ہی کی تحویل میں ہیں۔ اب وہ دونوں تمہارے خلاف وعدہ معاف گواہ کی حیثیت اختیار کر چکے ہیں۔"

"یہ سب نام میرے لیے اجنبی ہیں۔" وہ پھیکے لہجے میں بولا۔ "میرے خلاف کچھ بھی ثابت نہیں کیا جاسکتا۔ ذہنی بلاوجہ ہی بھارتی سفارت کاروں کے لہو کا پیاسا بنا ہوا ہے۔ ایک دن وہ خود اپنے کھودے ہوئے گڑھوں میں پڑا اپنے زخم چاٹ رہا ہوگا۔ تم میرا یہ پیغام اس تک ضرور پہنچا دینا۔"

میرے اور اول خان کے درمیان نگاہوں کا تبادلہ ہوا۔ اس کے اشارے پر میں نے پہلی بار زبان کھولی "کسی پیغام رسانی کی ضرورت نہیں۔ میں خود یہاں موجود ہوں۔" یہ کہہ کر میں نے اس کی پسلیوں میں ایک زوردار ٹھوکر رسید کی اور وہ چیخنے کے بجائے بری طرح کراہ کر فرش پر لوٹ گیا۔ ذہنی طور پر تشدد سہنے کے لیے آمادہ ہونے کے بعد اس میں حیرت ناک قوت برداشت عود کر آئی تھی۔

"تم ذہنی ہو تو پھر یہ ناٹک رچانے کی کیا ضرورت ہے؟" کچھ دیر تک سسکنے اور کراہنے کے بعد وہ شکست خوردہ لہجے میں بولا۔ "میری آنکھوں پر سے پٹی کھولو اور میرے سینے میں گولی اتار دو۔ مجھے معلوم ہے کہ تم بھوکے بھیڑیے ہو۔ مجھے یہاں سے زندہ نہیں جانے دو گے۔"

"یہی تمہاری سب سے بڑی بھول ہے۔" میں نے اپنے جوتے کی نوک سے اس کی کنپٹی کریدتے ہوئے بے رحمی سے کہا۔ "اب میں نے اپنا کھیل بدل دیا ہے۔ تم میں سے کسی کو آسان موت کے ذریعے نجات نہیں مل سکے گی۔ میرے پاس باریک مرچوں کا تیز محلول ہے۔ اسے ایک سرنج میں بھر کر ہوا خارج کیے بغیر تمہاری کسی نس میں اتار دیا جائے گا اور تم کسی باؤلے کتے کی طرح چیخ چیخ کر اپنا وجود ادھیڑ ڈالنے پر مجبور ہو جاؤ گے۔ یہ عمل اس وقت تک دہرایا جاتا رہے گا جب تک تم اپنے راز اگلنا شروع نہیں کرو گے۔"

وہ میری دھمکی نہیں، راسخ ارادہ تھا۔ وہ ڈر گیا اور لرزتی ہوئی آواز میں بولا "نن... نہیں۔ تم میرے ساتھ ایسا غیر انسانی سلوک نہیں کرسکتے۔ ایک انسان کسی دوسرے انسان کے ساتھ ایسا بھیانک سلوک نہیں کرسکتا۔ میرے پاس تمہیں بتانے کے لیے کچھ بھی نہیں ہے۔"

"تم بھول رہے ہو کہ انسان روئے زمین کا سب سے وحشی درندہ ہے۔ یہ اپنے خول سے باہر آتا ہے تو اصلی درندے بھی اس سے شرمانے لگتے ہیں۔ میرے بارے میں تمہاری توقعات پوری نہیں ہوں گی۔" میں نے اپنا دایاں پیر اٹھا کر اچانک ہی اس کا چہرہ اپنے جوتے کے تلے سے مسل دیا۔

وہ بلبلاتا ہوا دور لڑھک گیا۔ اس کے چہرے پر خون آلود خراشیں ابھر آئیں، ہونٹوں کی کھال پہلے ہی پھٹ چکی تھی۔ پتلون کی پشت پر بھی خون کے پھیلتے ہوئے دھبے نمایاں تھے۔

"شاید میں اپنے خون میں مرچوں کی آمیزش سے لطف اٹھا سکوں لیکن میں تمہیں اپنی نسوں میں ہوا بھرنے کا موقع نہیں دوں گا۔ تم نے مجھے سسکا سسکا کر زندہ رکھنے کا فیصلہ کرلیا ہے تو میں تمہیں بھی حدسے تجاوز نہیں کرنے دوں گا۔" وہ رک رک کر اور شکست خوردہ لہجے میں بولا۔

میں نے استہزائیہ انداز میں ایک زوردار قہقہہ لگایا اور پوچھا "بھلا تم مجھے کیسے روک سکو گے؟"

"میں تمہارے ہر سوال کا جواب دینے کے لیے تیار ہوں۔" اس نے تھکی ہوئی آواز میں ہتھیار ڈال دیے۔ اس وقت تک اس کا چہرہ پسینوں میں ڈوب چکا تھا۔ چہرے کی خراشوں سے رسنے والا خون پسینے میں شامل ہو کر اس کی قمیص کو داغ دار کر رہا تھا۔

"میرا کوئی سوال نہیں ہے۔ اذیت سے بچنا چاہتے ہو تو اپنی کہانی شروع کردو۔"

"میری کوئی کہانی نہیں ہے۔ میں یہاں جو کچھ بھی کرتا ہوں وہ میرے فرائض منصبی کے دائرے میں آتا ہے۔ ہدایات معمولات میں شامل ہے۔ مجھے نہیں معلوم کہ تمہیں کن امور میں دلچسپی ہے۔ تم سوالات کرتے جاؤ۔ میں ہر بات کا جواب دینے کی کوشش کروں گا۔"

"ساون نے بتایا ہے کہ اب پاکستان میں را کے آپریشنل چیف تم ہو۔ اس بات میں کتنی صداقت ہے؟" اول خان نے فوراً ہی پہلا سوال داغ دیا۔

"را کے ایجنٹوں کو فنڈز فراہم کرنا میری ذمے داری ہے۔ تم مجھے چیف کہہ سکتے ہو۔" اس نے اقرار کیا۔

"قونصل خانے اور سفارت خانے میں را کے کتنے ایجنٹ موجود ہیں؟"

"کوئی نہیں۔ مخدوش حالات کی وجہ سے معمولی سفارت کاروں کو بھی پیچیدگیوں سے دور رکھا جارہا ہے۔ رجنی اور ران وغیرہ کے انجام کے بعد تو دلی والے بہت محتاط ہوچکے ہیں۔"

مجھے اس کے بیان پر یقین نہیں تھا لیکن میں نے اس سے الجھنے کے بجائے اپنا پہلا سوال کر ڈالا "یہاں تمہارے ساتھ ایجنٹوں کی تعداد کتنی ہے؟"

"وہ کل چار ہیں لیکن میں ان سے واقف نہیں ہوں۔ احتیاط کی وجہ سے وہ مجھ سے کبھی نہیں ملے۔"

"پھر کام کیسے ہوتا ہے؟" اول خان اس بازپرس میں گہری دلچسپی لے رہا تھا۔

"پہلے ہم ٹرانسمیٹر پر ایک دوسرے سے رابطہ رکھتے تھے اور رپورٹیں ملتی تھیں۔ القاپارٹی سے لاسلکی رابطہ ٹوٹنے کے بعد ٹرانسمیٹرز کا استعمال چھوڑ دیا گیا۔ اب وہ ٹھکانے بدل کر مجھے فون کرتے رہتے ہیں۔ اشاروں میں رپورٹ ملتی ہے اور ہدایات دی جاتی ہیں۔ اہم معاملات پر خفیہ خطوط آتے ہیں جو پڑھنے کے بعد

لگی کر لیے جاتے ہیں۔ اب ہمارے قونصل خانے میں مشتبہ کاغذ کا ایک پرزہ بھی نہیں مل سکے گا۔"

"زر خرید مقامیوں کی تعداد کتنی ہے؟" وہ سوال کرتے ہوئے اول خان کی آواز تیز ہو گئی۔

"وہ سب زر خرید نہیں ہیں۔ بعض نادانستگی میں ہمارے کام آ جاتے ہیں۔ کچھ نوخیز بھارتی لڑکیوں کے جال میں الجھے ہوئے ہیں۔ پیسے لے کر کام کرنے والے ایک دو ہی ہوں گے۔"

"تمہیں ان کے نام وغیرہ ضرور یاد ہوں گے" اول خان نے کہا۔

"عارف اور سرور لانبا ہیں۔ اس وقت مجھے شکر کا نام یاد ہے جو مگنزہ واخلہ میں چپراسی ہے اور شام کو ایک شراب خانے میں صفائی کا کام کرتا ہے۔ ان سب کے کوائف ایک کمپیوٹر ڈسک پر محفوظ ہیں۔"

"وہ ڈسک کہاں ہے؟" اول خان جواب میں سے سوال پیدا کر رہا تھا۔

"میرے دفتر کی تجوری میں مگر اسے کوئی دوسرا نہیں چلا سکتا۔ میرے انگوٹھے کے نشان کے بغیر وہ پروگرام چل ہی نہیں سکتا' ڈسک صاف ہو سکتی ہے یا اس میں وائرس آ سکتا ہے۔"

"نوخیز بھارتی لڑکیاں کتنی ہیں اور کہاں کہاں پھیلی ہوئی ہیں؟" میں نے پوچھا۔

"وہ عارضی ثقافتی ویزا لے کر واہگہ کے راستے آتی ہیں اور پاسپورٹ ضائع کر کے یہیں رہ جاتی ہیں۔ ان کی تعداد کافی زیادہ ہے۔ ان سب کا تعلق نئی دہلی کے مرکز سے ہے۔ مجھے صرف نئی دہلی والوں کے کوڈ بھیج دیے جاتے ہیں۔ مجھے ڈاک میں اس کوڈ سے جو رپورٹ موصول ہوتی ہے وہ میں ریسرچ اینڈ اینالیسز ونگ کے ہیڈ کوارٹرز کو بھیج رہا ہوں۔ ان رپورٹوں پر بقیہ کام نئی دہلی میں ہوتا ہے۔"

"یہاں تمہارا مرکزی ہدف کیا ہے؟" قدرے توقف کے بعد میں نے اچانک سوال کیا۔

"مقامی معلومات کا حصول" وہ قدرے تذبذب کے ساتھ بولا۔ "اس کے علاوہ اندر کی خبریات بھی معلوم ہو سکیں اس پر پورے انہماک سے کام کیا جاتا ہے۔"

"البرٹو ویلیسا سے کس قسم کا تعاون کیا جا رہا تھا؟" میں نے پوچھا۔

"دوست مجھے اس کے بارے میں کچھ علم نہیں۔ بس سنی سنائی باتیں ہیں جو غیر اہم ہیں" اس نے گڑبڑا کر جواب دیا۔ میں نے اندازہ لگایا کہ اس وقت تک ہم جو کچھ پوچھ رہے وہ زیادہ اہم نہ تھا۔ سوتی لال کے کچھ کہے بغیر بھی ان باتوں کے بارے میں اندازہ لگایا جا سکتا تھا لیکن البرٹو ویلیسا کا اہم ترین موضوع سامنے آتے ہی سوتی لال کچھ بوکھلاتا ہوا نظر آنے لگا تھا۔

ہم سیچا ذہن پر زور دو ورنہ مجھے مرچوں کا دھواں اور مغلول آزمانا

دے گا۔"

"اگر تم مجھ سے زبردستی اپنی من پسند باتیں اگلوانا چاہتے ہو تو مجھے لکھا ہوا بیان دے دو۔ میں وہ پڑھتا چلا جاؤں گا اور پھر اس پر اپنے دستخط بھی کردوں گا۔" وہ پہلی بار جواشتعال لہجے میں بولا "تم میری بات کا اعتبار کرو۔ وہ نیری مان سنگھ کے زمانے کی باتیں ہیں۔ میں ان سے بے خبر ہوں۔"

"یہ جھوٹا ہے" درا کی بات وار آواز نے ہم دونوں کو چونکا دیا۔ میں تیزی سے پلٹا تو وہ کھلے ہوئے دروازے سے اندر داخل ہو چکی تھی اور ہماری طرف آ رہی تھی۔ لباس کی تبدیلی کی وجہ سے اس کی جلد کے دھبوں کا اضافہ نمایاں ہو رہا تھا۔

"میں کافی دیر سے باہر کھڑی ساری باتیں سن رہی ہوں۔ یہ مکار اور جھوٹا ہے۔ پہلے یہی مان سنگھ کی ناک کا بال ہوا کرتا تھا۔ میں ذرا سی دیر میں اسے ساری بھولی ہوئی باتیں یاد دلادوں گی۔"

"آخر یہ اطلاع بھی درست ہی نکلی کہ درا تم سے مل چکی ہے" موتی لال اس کی آواز پہچان کے بولا "ایک وقت تھا کہ اس نے وینی کی محبوبہ کو پکڑ کر ہماری قید میں رکھا تھا۔"

"گندے سور! تم ہمیں لڑانے کی کوشش میں کامیاب نہیں ہو سکو گے" درا نے غراتے ہوئے اس کی پسلیوں میں ٹھوکریں برسانی شروع کر دیں "مجھے معلوم ہے کہ تم اس ملک کو اندر اور باہر سے تباہ کرنے کے درپے ہو۔ تم یہاں ہتھیاروں کے ساتھ لاقانونیت پھیلا رہے ہو اور اب تو تمہاری طرف سے ہیروئن بھی یہاں آنے لگی ہے۔ یہاں کا مال باہر جا رہا ہے اور یہاں کی ذخیرہ اندوزی تم پوری کر رہے ہو۔"

اس وقت تک موتی لال میں بہت زیادہ قوت مدافعت پیدا ہو چکی تھی۔ وہ درا کی ٹھوکریں کھا کر بس کراہتا جا رہا تھا۔ اس کے حلق سے کوئی مغلظات تک بلند نہیں ہوئی تھیں۔

آخر درا ہی تھک کر ہانپنے لگی اور ایک طرف کھڑی ہو گئی۔ اس نے موتی لال کو ادھیڑ کر رکھ دیا تھا۔ وہ کچھ دیر تک اپنے حواس یک جا کرنے کی کوشش کرتا رہا پھر دھیمے دھیمے لہجے بولا "پتا نہیں میں روزی کے چکر میں کس دلدل میں دھنستا ہوں۔ اب سب کے نام کھل ہی گئے ہیں تو میری آنکھوں کی پٹی بھی کھول دو۔ درا کا خوب صورت چہرہ دیکھ کر میرا حوصلہ بندھا رہے گا۔ خوب صورتی میری بہت بڑی کمزوری ہے۔"

درا نے برہم ہو کر اس بار اس کی کھوپڑی پر ٹھوکر ماری "حرام زادے! یہ دلدل تجھے نگل جائے گی۔ تجھے اندازہ نہیں ہے کہ آج تیرے ستارے کس طرح گردش میں آ گئے ہیں۔"

"تو پھر کچھ بھی کر لو۔ مجھے معلوم ہے کہ میں یہاں سے زندہ نہیں لوٹ سکوں گا۔ میں تم سے رحم کی بھیک نہیں مانگ رہا۔ تم مارتے رہو، میں ٹوٹتا پھوٹتا رہوں گا لیکن میری ذہنی الجھن دور کر دو۔ شاید تم میں سے کوئی بھی میری بات نہ سمجھ سکے مگر مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ مجھے ادھیڑنے والوں میں ایک خوب صورت لڑکی بھی ہے۔ ہو سکے تو روزی کو بھی یہیں بلالو۔ وہ پیاری لڑکی بھی تمہاری ساتھی معلوم ہوتی ہے۔"

درا بھنا کر اسے گندی گندی گالیوں سے نوازنے لگی مگر میں سوچ میں پڑ گیا۔

سخت اذیت کے عالم میں موتی لال جس انداز میں درا یا روزی کا ذکر کر رہا تھا' اس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ جنس مخالف کے معاملے میں اس کے ذہن میں کوئی گرہ موجود تھی۔ نفسیاتی طور پر وہ مرزا غالب کے ان مقلدین میں سے معلوم ہوتا تھا جو صنف نازک سے گالیاں کھا کے بے مزہ ہونے کے بجائے ان کے وصل جیسی کوئی آزاد محسوس کرتے ہیں۔ عورت سے جو بھی اور جب بھی تعلق ہو' بس ہونا چاہیے۔ یہی ان کی لذت پسندی کی انتہا ہوتی ہے۔

مجھے خیال آیا کہ اس وقت موتی لال کی آنکھوں پر پٹی بندھی ہوئی تھی مگر پھر بھی اس نے صرف آواز سن کر درا کو پہچان لیا تھا۔ اس سے پہلے درا نے کم از کم دوبار روزی بن کر فون پر موتی لال سے بات کی تھی اور شام کو خاصی دیر تک اس کے ساتھ رہ چکی تھی لیکن موتی لال کو اس پر کوئی شبہ نہیں ہو سکا تھا۔ حد یہ تھی کہ درا سے مار کھانے اور گالیاں سننے کے بعد بھی وہ روزی کو کوئی علیحدہ شخصیت سمجھ رہا تھا۔

"میں تمہارا منہ توڑ دوں گی۔ سر پر جوتے مار مار کر ناک کے واسطے تمہارا بھیجا پھاڑ دوں گی۔ حرامی کے بچے! تم نے مجھے کیا سمجھا ہوا ہے؟" درا پورے اشتعال میں اس پر گرجتے برستے جا رہی تھی۔

"یہاں وقفہ ہونا چاہیے" میں نے ہاتھ اٹھا کر درا کو خاموش کر دیا اور موتی لال سے کہا "تمہیں یہ بتا دینے میں کوئی حرج نہیں ہے کہ روزی کے روپ میں درا ہی تم سے ملنے گئی تھی اور ..."

"ٹھیک ہے" اس نے مایوسانہ لہجے میں میری بات کاٹ کر کہا "میری خود فریبی ہی نے مجھے مار دیا ہے۔ درا نے شاید میک اپ کیا ہوا تھا' جلد کی رنگت تبدیل کی ہوئی تھی اور وہ آواز بدل کر بول رہی تھی مگر پھر بھی مجھے یاد و شناسائی کا احساس ہو رہا تھا۔ میری چھٹی حس مجھے کسی ان جانے خطرے کا احساس دلا رہی تھی مگر روزی کے دل فریب پیکر کو اپنی دسترس میں پا کر میں ان خدشات کو نظر انداز کرتا رہا تھا۔ میری شامت آئی ہوئی تھی جو خود کو سمجھا نہ پایا کہ شناسائی کا وہ احساس شاید کاک ٹیل بار میں ہونے والی ملاقات کی پیداوار تھا مگر وہ تو درا کی چال تھی۔ اس وقت میں زندگی اور موت کے نازک موڑ پر تمہاری قید میں ہوں۔ میرے حواس پوری طرح کام کر رہے ہیں۔ اس بار میری پوری طرح بیدار تھی' اس نے مجھے دھوکا نہیں دیا اور میں نے نیری مان سنگھ کی محبوبہ' درا کی آواز سنتے ہی پہچان لی۔"

درا نے ایک بار پھر اس کے بدن کو مجنونانہ انداز میں ٹھوکروں سے اڑانا شروع کر دیا۔ اس کے منہ سے بیک وقت اذیت اور غلیظ مغلظات کا ایک طوفان بہہ نکلا تھا......

تو کا پچھا تھا... تمہاری ماں اس کنجے کی اولاد کی محبوبہ رہی ہوگی۔
نے کبھی اسے برکاہ سے زیادہ اہمیت نہیں دی اور تو بھی اپنے
کے باوجود مجھے جھوٹے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔ تم
ایک تھیلی کے چٹے بٹے اور گندے انڈے ہو۔ میں تمہارے
پیشاب کرنا بھی پسند نہیں کروں گی۔"
"اوف... ہائے... مار بھی رہی ہو... اور پھر ایسی بدمالی
بھی کر رہی ہو" وہ کراہوں کے درمیان سسکاریاں لیتے ہوئے
بول کر رہا تھا "مار رہے... گویا (ما) کے مقدس پیشاب سے ہمارا
ای بچے چلا جارہا ہے... وہ گنگا جل جیسے سارے جذبات اور سامان
سوالوں کو بہا کر اشنان لیتے ہیں کیا ہوتا ہے... وہ ہمارے
کی سادی کنواریوں کا......"

اقبال خان اس کے بہکے ہوئے ذہن کی ان ہرزہ سرائیوں کو
شت نہیں کرسکا۔ اس نے بڑھ کر موتی لال کے دہانے پر اپنے
پستول کی نال سے ایک شدید ضرب لگائی اور وہ اپنی بات مکمل
بغیر بری طرح تڑپ اٹھا۔ ضرب لگتے ہی اس کے سامنے کے کئی
دانت باہر نکل گئے تھے۔

اس کی اس حرکت دیکھ کر روبرا کا غصہ قدرے فرو ہوگیا اور وہ ایک
کے سہارے ٹک کر اپنے لئے سگریٹ سلگانے میں مصروف
ئی۔

موتی لال خون تھوک تھوک کر اپنی درد ناک تکالیف پر قابو
نے کی کوشش کر رہا تھا۔ اقبال خان ٹکٹکی باندھ کر اسے گھورے
جا رہا تھا۔ روبرا کسی پروگرام کے بغیر بلکہ اقبال خان کی واضح ہدایت
کے برعکس اس بازپرس میں شریک ہونے کے بعد سگریٹ نوشی میں
مصروف تھی۔ میں نے بھی اس وقفے سے فائدہ اٹھاتے ہوئے
سگریٹ سلگا لی۔ میرا ذہن بدستور موتی لال کے متوقع انکشافات
میں الجھا ہوا تھا۔

موتی لال نے اپنے روابط کے بارے میں جو کچھ کہا تھا مجھے
اس پر یقین تھا۔ یہ کوئی ڈھکی چھپی بات نہیں تھی کہ نئی دہلی میں
ہونے والے منصوبہ ساز روزگار کی تلاش میں سرگرداں خوب
صورت تعلیم یافتہ اور آزاد خیال بھارتی زادہ ہندو لڑکیوں کو اپنے
جالوں میں پھانس کر معمولی سی تربیت کے بعد اسلامی ملکوں کے
خصوصاً پاکستان روانہ کر دیتے تھے۔ پاکستان کے بڑے شہروں میں
معزز سوسائٹی کی تھیں تھی جو اپنی عام زندگی میں پاک باز
ہیں بلکہ پرہیزگار بلکہ متقی تک بنے رہتے ہیں لیکن اپنی خلوتوں میں
کے فل ہونے پر شراب و شباب کے فتنہ پرور امتزاج سے
بھی ارمان انگیز محفلیں سجانے کے عادی ہوتے ہیں کہ
ان بھی ان کی عیش پرستی سے پردہ اٹھتا ہوا نظر آتا ہے۔ بھارت
کی ہوئی یہ چھوکریاں سجیلی اپنی بے حجابی اور عیش تفریح
میں آزادانہ آمدورفت کی وجہ سے جلد ہی کسی بارسوخ
کی نگاہوں میں آجاتی ہیں۔ وہ ان کے وجود کی رعنائیوں میں
ان کے مدفون ماضی کی راکھ کو کریدنے کی ذرا بھی کوشش
کرنا اپنا اور مزاجی کی جگہ تسکین کے لئے ایسی مل گیا

لڑکیوں کو کرائے کے مکان میں واجبی سے ماہانہ مشاہرے پر رکھ لیا
جاتا ہے۔ ایسی سرپرستی میسر آنے کے بعد ہر لڑکی کھل کر اپنا کھیل
کھیلنے لگتی ہے۔ اس کا مالک ہفتے میں دو تین بار آتا ہے اور پیشگی
اطلاع کے ساتھ آتا ہے لیکن خالی دنوں میں بھی ایسی لڑکیوں کی
شامیں خالی نہیں گزرتیں۔ ہر روز ان کے گھر ایک نیا رشتے دار آتا
ہے۔ عزت دار پڑوسی بس آنے والوں کی گنتی گنتے رہتے ہیں۔ یہ
نت نئے رشتے دار سربستہ چکروں میں اپنے اندر کی آلائشیں
انڈیلنے کے ساتھ ہی جیبیں الٹ کر لوٹ جاتے ہیں۔ ان ہی میں وہ
شکار بھی ہوتے ہیں جن پر را والوں کی گہری نظر ہوتی ہے۔ نفسانی
عشق کے بخار میں پھنکتے ہوئے لوگ اپنی دانست میں یار محبت کا
ہذیان بکتے ہیں مگر را کی تربیت یافتہ لڑکیاں اس ہذیان کو انا کے
کوڑے سے اپنی راہ پر لے آتی ہیں۔ سننے والے سمجھ وہ سمجھتی ہیں
مگر سنی ہوئی باتیں خفیہ لفافوں میں آگے بڑھا دیتی ہیں۔

مجھے موتی لال کی اس بات سے پورا اتفاق تھا کہ ایسی بھارتی
زادہ لڑکیاں سفلی جذبوں کی بھٹیوں پر بس اپنی جیبوں کا کندن ڈھالتی
ہیں۔ ان سے کوئی خبر مل جائے تو مل جائے ورنہ ان پر انحصار نہیں
کیا جاسکتا تھا۔ اس نوعیت کے گروہ کے علاوہ باقی بے خبر کارندوں کی
نشاندہی کے لئے موتی لال کے دفتر میں موجود اس کیپسٹ نوٹ بک کا
حصول ضروری تھا جس کے مقناطیسی لہروں پر ہر فرد کے کوائف
برقی اشاروں کی صورت میں محفوظ تھے۔ ان کے علاوہ اسے بس
شنکر کا نام یاد تھا جو وہاں میں مسلمان افسروں کی افسری کو غلامانہ
سہارے دینے کے بعد شام میں ساقی گری کیا کرتا تھا۔ اس وقت
تک آگے کا میدان بالکل صاف تھا۔

لیکن میری دانست میں بات وہیں ختم نہیں ہوجاتی تھی۔ البرٹو
ڈ بلیسا اور اس جیسے دوسرے فن کاروں کی نشاندہی کے لئے موتی
لال بہت زیادہ مدد کرسکتا تھا۔ اگر اس کی عقل اس کا ساتھ دے
رہی تھی تو اسے کچھ نازبانوں کی ضرورت تھی۔

"پھر وہیں البرٹو ڈ بلیسا پر لوٹ آؤ۔" طویل خاموشی کے بعد
میں نے سکوت توڑا۔

"میں بتا چکا ہوں کہ اس کے بارے میں میری معلومات سنی
سنائی باتوں تک محدود ہیں۔"

"سنی سنائی باتیں ہی دہرانے چلے جاؤ" میں نے تلخی سے کہا۔

"اس کے اور ہمارے آدمیوں کے رابطے تھے" وہ تذبذب
کے ساتھ بولا "ان رابطوں میں معلومات کا تبادلہ بھی ہوتا رہتا تھا۔
تم خود اندازہ لگا سکتے ہو کہ وہ معلومات کس قسم کی ہوتی تھیں۔"

"بلیو کراس ڈیل کے سلسلے میں اس نے تمہیں کیا بتایا تھا؟"

"میں یہ نام پہلی بار سن رہا ہوں۔" اس نے کسی توقف کے بغیر
کہا۔

میرے لئے اس کی بات قابل اعتبار نہیں تھی لیکن میں اس پر
زیادہ تشدد کرنے کا ارادہ ترک کرچکا تھا۔ مجھے اور روبرا کو پہچان لینے
کے بعد وہ خود ہی کہہ چکا تھا کہ اسے میری کسی یقین دہانی پر اعتماد
نہیں تھا اور یہ کہ وہ ہماری قید سے زندہ نہیں لوٹ سکے گا۔ اپنی

موت کے بارے میں اتنا یقین ہونے کی وجہ سے وہ کسی بھی مرحلے پر اچانک ضد پکڑ سکتا تھا۔ اس کے بعد میں اسے ذبح بھی کر ڈالتا تو وہ ایک لفظ بھی نہیں اگلتا۔ ان امکانات کی روشنی میں یہی غنیمت تھا کہ وہ بول رہا تھا اور ملک دشمنوں کے بارے میں ہماری معلومات میں کچھ نہ کچھ اضافہ ہی کر رہا تھا۔

"کوہ قد کے بارے میں البرٹو ویلیسا کا کیا کردار تھا؟" میں نے پوچھا۔

"ہو سکتا ہے کہ وہ بہت کچھ کرتا رہا ہو۔ وہ کولمبیا سے واضح ہدایات لے کر یہاں آیا تھا۔ اس نے پاکستان کی ایک خفیہ فورس میں بھی اپنی جگہ بنالی تھی مگر میں اس بارے میں زیادہ باخبر نہیں ہوں۔ اس کے بارے میں سوالات کر کے تم بلاوجہ اپنا وقت برباد کر رہے ہو۔"

"اس خفیہ فورس کے بارے میں تمہیں کیا کچھ بتایا گیا تھا؟"

اس کے زخمی اور خون آلود ہونٹوں پر استہزائیہ سی مسکراہٹ پھیل گئی اور وہ بولا "البرٹو ویلیسا نے پاکستان کو یہی سب سے بڑا نقصان پہنچایا ہے کہ اسپیشل ٹاسک فورس کا بھیانک آہنی سحر ٹوٹ چکا ہے۔ یہاں کام کرنے والے سب لوگ جان چکے ہیں کہ معروف اداروں اور ایجنسیوں سے بڑھ کر انہیں ایس ٹی ایف سے خطرات لاحق ہیں کیونکہ وہ ہر قانون سے بالا تر ہو کر خفیہ انداز میں وار کرتے ہیں..... مگر میں تمہیں بتا دوں کہ یہ ادارہ زیادہ دنوں تک نہیں چل سکے گا۔ اس کے دن گنے جا چکے ہیں۔ البرٹو ویلیسا نے کرنل جیسی جوتوں کے ذریعے اس قاتل فورس کے بارے میں اتنا مواد ایف بی آئی اور پینٹاگون کے ذمے داروں کو پہنچا دیا ہے کہ عالمی ادارے اور بڑے ممالک پاکستان سے کسی بھی وقت اس غیر آئینی اور غیر قانونی فورس کے خاتمے کا مطالبہ کر سکتے ہیں..... یہ انسانی حقوق اور آزادیوں کا دور ہے۔ مہذب دنیا کسی قیمت پر سرکاری غنڈوں کا وجود برداشت نہیں کرے گی....."

"یہ پاکستان کے ریاستی مسائل ہیں۔ ہمیں ان سے کوئی سروکار نہیں۔" اول خان اس کی بات کاٹ کر بول پڑا۔ "ہم ریاست کے لئے نہیں، اپنے مسائل کے لئے لڑ رہے ہیں۔"

"یہ سراسر جھوٹ ہے" حواس باختہ کر دینے والی مار کھانے کے باوجود اس کا ذہن پوری طرح حاضر تھا "ڈیتی ایک مدت سے محب وطن اور پاکستان کا خیر خواہ بنا ہوا ہے۔ ہمارے اور اس کے درمیان کوئی پرخاش نہیں ہے مگر یہ ہم سے مسلسل لڑے جا رہا ہے۔ ہر موڑ پر ہمارا راستہ کاٹتا ہے۔ اگر اس کے اپنے کچھ مسائل ہیں تو یہ مسائل ہمیں سونپ دے۔ ہم پوری قوت سے اس کے مفادات کا تحفظ کریں گے۔ یہ دنیا کے جس ملک، جس مقدار اور جس کرنسی میں چاہے گا، ہم اسے معاوضہ ادا کرنے کو تیار ہیں..... مگر میں جانتا ہوں کہ ایسا نہیں ہو سکتا۔ ڈیتی بدترین خود فریبی میں مبتلا ہے۔ یہ اپنے ملک کے لئے نہ جانے کیا کچھ کرتا پھر رہا ہے۔ لہو کے پیاسے اس کے خون کی بو پر لگے ہوئے ہیں مگر میں شرط لگا سکتا ہوں کہ اپنے بدنام ماضی کی بنا پر ڈیتی آج بھی اس ملک سے مطلوب ہے..... اس کی وفاداری اور جان سوزی ابھی تک اس کی پیشانی کے داغ دھونے میں کامیاب نہیں ہو سکی..... یہ بے غرضی اور خود غرضیوں کا دور ہے..... ڈیتی اپنی دانست میں بہت کچھ کر رہا ہے لیکن اس کی کامیابیوں کا سہرا دوسرے اپنے سر باندھ رہے ہیں....."

اس کی تقریر لمبی اور خشک ہوتی جا رہی تھی۔ وہ اپنی باتوں میں مجھے جارا ڈالنے کی کوشش کر رہا تھا۔ میں نے اس کی بات دی "تم میرے لہو کے پیاسوں کی بات کر رہے ہو۔ وہ کون ہیں؟"

"کون تمہارے خون کا پیاسا نہیں ہے؟" اس نے سوال کیا "تمہارا قیدی بننے سے پہلے میں خود بھی تمہارا دشمن تھا..... برا ہو ویرا کے حسن کا کہ اس نے روزی کے معاملے میں مجھے ذہنی طور پر دیکھا کہ تم کتنے دن آزاد اور زندہ ہو..... وہ جے وارا ہمارا بہت اہم آدمی تھا۔ البرٹو نے اسے اسپیشل ٹاسک فورس میں اپنی جگہ بنائی تھی مگر وہ جے وارا ان سرغنوں میں شامل تھا۔ اسے ختم کر کے تم انتقام سے نہیں بچ سکو گے۔ میں مارا گیا تو میرے بعد والا تمہاری گردن ناپے گا۔"

"وہ جے مارا گیا۔ جیلی اور سادن پکڑے گئے۔ عارف اور بھی اپنے کیفر کردار کو پہنچ چکے ہیں۔ بے وست و پا ہو سکنے کے بھی دھر لئے گئے ہو۔ تمہیں آزاد کر دیا گیا تب بھی تم میرا کچھ نہیں بگاڑ سکو گے۔ تم فیصلے ہی کر سکتے ہو۔ انہیں نافذ کرنا تمہارے بس سے باہر ہو چکا ہے۔" میں نے کہا۔

"مجھے پھسلانے کی کوشش نہ کرو" وہ بولا "میں یاد رکھتا ہوں کہ مجھے اپنے مستقبل کے بارے میں کوئی خوش فہمی نہیں ہے۔ میں اچھی طرح جانتا ہوں کہ تم بالکل اسی طرح میرے بھی دشمن ہو جس طرح ہم لوگ تمہارے خون کے پیاسے ہیں۔ تم لاکھ دلاسے دیتے رہو مگر میں تمہارے ایک لفظ پر بھی بھروسہ نہیں کر سکتا۔ مجھے معلوم ہے کہ تم مجھے اچھی طرح نچوڑ کر مجھ سے ہزاروں سوالات کرو گے اور جب یہ جان لو گے کہ مجھ سے کوئی کام کی بات نہیں معلوم کر سکو گے تو مجھے مار ڈالو گے۔ اب میں تمہارا کھیل سمجھ رہا ہوں۔ پر آپ کی موجودگی میں تاوان کے لئے اغوا کی وارداتیں کرنے والے مجرم ہے۔ وہ ایک بے ضرر سی کمائی کے ساتھ تحریری وغیرہ سے ملے روانہ کرنے کے بعد تم نے اپنا اصل روپ دکھایا ہے۔"

"مگر تمہارے ذہن میں ایک خیال بیٹھ گیا ہے تو نہیں کھرچ سکتے۔ آنے والا وقت ہی بتائے گا کہ ہم دونوں میں سے کون سچ بول رہا تھا" میں نے باتوں کے مزید بڑھاتے ہوئے کہا پھر اچانک ہی پوچھ بیٹھا "ایلین سے تمہارا کیا رشتہ ہے؟ کیا ہوا تھا؟"

ایلین کا نام سنتے ہی اسے جھرجھری سی آ گئی۔ اس نے بے اعتباری سے پوچھا "اس کے بارے میں تم کیا جانتے ہو؟"

ف آنہ زبن منصوبہ بنا رہا ہے جس سے تم نہیں بچ سکو گے۔"

"البن ہی نہیں پیٹر بھی ہمارے قبضے میں ہے۔" اول خان مجھ سے پہلے بول پڑا "وہ دونوں ہمیں تمہارے عزائم کے بارے میں سب کچھ بتا چکے ہیں۔۔۔۔"

"اچھا چپ رہو تو پھر اسی پر اکتفا کرو" دو اول خان کی بات کاٹ کر بول پڑا "تم میری بوٹیاں اڑا دو پھر بھی میں ان دونوں کے بارے میں مزید کوئی بات نہیں بتاؤں گا۔"

میں نے اول خان کو اس کی درگت بنانے کا اشارہ دیا لیکن اس سے پہلے ہی دیرا حرکت میں آچکی تھی۔ اس نے بے دردی سے موتی لال کے پیٹ میں ایک ٹھوکر ماری۔ وہ کراہ کر دوہرا ہو گیا۔ دیرا نے کسی چڑیل اور قصاب کی طرح اس کے بندھے ہوئے ہاتھوں کی بندشیں کھولنی شروع کر دیں۔

ٹھوکر کی اذیت سے موتی لال فرش پر مچل رہا تھا لیکن بیڑیوں کی بندش سے نجات ملنے کی امید میں اس نے بہت ضبط سے کام لیا۔ چند ہی ثانیوں میں اس کے پیر آزاد ہو گئے اور وہ کروٹ بدل کر اپنے وجود کو سمیٹ کر فوراً ہی اپنے قدموں پر کھڑا ہو گیا۔

دیرا نے لمحہ بھر کے لئے گھور کر اس کی طرف دیکھا پھر فضا میں اڑ کر اس کے منہ پر زوردار فلائنگ کک ماری۔ موتی لال کے لئے یہ بالکل ناگہانی تھا۔ وہ اضطراری چیخوں کے ساتھ پشت کے بل فرش پر دور جا گرا۔

"تم زندگی سے مایوس ہو چکے ہو اس لئے تمہیں یہ بتانے کی ضرورت باقی نہیں رہی کہ تم ہمارے سوالات کے صحیح جوابات دے کر زندہ رہ سکو گے۔" دیرا نے غضیلی آواز میں کہا "تمہارا انجام بھی ہو چکا۔ تمہیں ایک لمحے کے لئے بھی یہ بات فراموش نہیں کرنی چاہئے کہ یہاں تم قیدی ہو۔ تمہاری تقدیر ہمارے ہاتھ میں محصور ہے۔ کجی اور بدکلامی سے کام لے کر تم اپنے عذاب کو دو چند کرتے رہو گے۔"

"اسے اس کے حال پر چھوڑ دو۔" میں نے دیرا کو آنکھ مار کر سنجیدگی سے کہا "ہمیں اس سے جو کچھ پوچھنا تھا وہ ہم پوچھ چکے۔ اب صرف اتنی سی بات رہ گئی ہے کہ ہم اپنے فیصلے کے مطابق تاوان وصول کر کے اسے زندہ چھوڑ دیں یا اس کی توقعات کے مطابق اسے موت کے گھاٹ اتار دیں۔ کوئی آخری فیصلہ کرنے تک ہمیں اپنی توانائی ضائع کرنے کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔"

"تمہارے زخموں کو وحشی کتے بھنبھوڑیں گے۔" موتی لال نے کہا "البن جانوروں کا ماہر ہے۔ وہ خون خوار کتوں کو زندہ انسانوں پر چھوڑتا ہے۔ بہت جلد تمہیں مارا جائے گا اور اس کے ساتھیوں کا انجام بھی اس سے مختلف نہیں ہو گا۔"

وہ مشتعل ہو کر از خود اس موضوع پر آ گیا تھا جو مجھے مطلوب تھا۔ میں نے کسی دلچسپی کا کوئی اظہار کئے بغیر مضحکانہ لہجے میں پوچھا۔ "کیا ایک وسیع شہر میں البن کتنے کتوں کو سدھانے کا کاروبار کرتے

شہر میں مجھے ڈھونڈتے ڈھونڈتے پاگل ہو جائیں گے۔"

"تمہاری یہ خوش خیالی اسی وقت دور ہو گی جب اچانک کوئی ریچھ بکر کتا اچھل کر تم پر حملہ آور ہو گا۔" موتی لال تلخی سے بولا "مجھے نہیں معلوم کہ میں اس وقت کہاں ہوں مگر میں تمہیں اتنا ضرور بتانا چاہتا ہوں کہ ان البن کے کتے تمہارے کسی دوست کی اس کارمنٹ فیکٹری کا طواف کر رہے ہوں گے جہاں تم کسی وقت پناہ لے سکتے ہو۔ تمہارا ہر متوقع ٹھکانا البن کی نگاہوں میں آچکا ہے۔"

"البن خود بھی اس فیکٹری کے پھاٹک پر دستک دے سکتا ہے۔" میں نے خوش دلی سے کہا "افغانستان سے راولپنڈی پر وہ میرا ہم سفر بلکہ دوست رہ چکا ہے۔"

"دوست!" موتی لال نے قہقہہ لگایا اور کہا "اسی سفر میں اس نے تمہارا ایک الم ہیڈ چوری کیا تھا جس کی بو پر وحشی کتے سدھائے گئے ہیں۔ اسے تمہارے ہر ٹھکانے کا علم ہے مگر دور کسی سے مدد لینے کا قائل نہیں ہے۔ جو کچھ کرنا ہے خود کرتا ہے۔ خود دور رہ کر تم پر کتے چھوڑ دے گا۔ وہ ایک مزدور شکل دور سے بھی فضا میں تمہاری بو سونگھتے ہوئے تمہاری کمین گاہ پر پہنچ جائیں گے اور تمہارا زخمہ چیر ڈالیں گے۔"

"البن اور پیٹر کے بارے میں اپنی زبان بند رکھنے کا عہد کر کے بھی تم مسلسل ان کے منصوبوں کا راز فاش کئے جا رہے ہو۔" میں نے چبھتے ہوئے لہجے میں کہا "ان کی وہ کون سی سرگرمیاں ہیں جنہیں تم پوشیدہ رکھنے کے لئے کوشاں ہو؟ ان کی پردہ داری بے شک نہ کرو مگر کھل کر بات تو کرو۔"

"مجھے معلوم ہے کہ تم مجھے کوئی رعایت نہیں دو گے اس لئے میں تم سے رحم یا زندگی کی بھیک ہرگز نہیں مانگوں گا۔" وہ قدرے توقف کے بعد مستحکم لہجے میں بولا "البن دشمن کی جڑوں کو تباہ کر دینے والا فرنی لانسر ہے۔ وہ آزاد بھونرے کی طرح فضا میں منڈلاتا رہتا ہے اور پھر منتخب کلی پر حملہ آور ہو کر اس کا سارا رس چوس لیتا ہے۔ اس کے اڑ جانے پر ہی معلوم ہوتا ہے کہ کلی پھول بننے سے پہلے مرجھا چکی ہے۔"

"میرا خیال ہے کہ یہ سب کچھ اگل چکا ہے۔" دیرا نے چند لمحوں کی خاموشی کے بعد کہا "اور بار بار اپنے مرنے کا ذکر بھی کر رہا ہے۔ کیوں نہ مرنے سے پہلے اسے ایک مقابلے کا موقع دے دیا جائے؟"

"کیسا مقابلہ؟" اول خان نے متحیر نگاہوں سے دیرا کی طرف دیکھتے ہوئے پوچھا۔

"میں اسے بالکل آزاد کر کے اس کی مرمت کروں گی۔ دیکھنی ہوں کہ اس میں خوب صورت عورتوں کے ہاتھ سے پٹنے کا کتنا حوصلہ ہے۔" دیرا نے زہر آلود لہجے میں کہا۔

"جب میں تمہیں یہاں آنے سے نہیں روک سکا تو اس مقابلے سے کیسے روک سکوں گا؟" اول خان نے بے بسی سے کہا

"یہ قیدی اب تمہارے حوالے ہے جو سلوک چاہو' وہ کر سکتی ہو۔"

"ہا...نہ...!" موتی لال تلخ تحقیر آمیز آواز میں بے ساختہ بول اٹھا "زندگی کے آخری لمحوں میں دیرا جیسی لڑکی سے دست بدست لڑائی سے بڑی عیاشی کا میں تصور بھی نہیں کر سکتا... لک... کاش! یہ مارشل آرٹس کی ماہر نہ ہو اور مجھ سے لپٹ کر وحشیانہ انداز میں مقابلہ کرے۔"

دیرا نے بڑھ کر اس کی پشت پر لات جمائی اور وہ احمقانہ آوازوں کے ساتھ فضا میں اڑتا ہوا دور جا گرا۔ دیرا نے فوراً ہی اس کی پشت پر سوار ہو کر اس کی کلائیوں کی بندشیں کھول دیں۔

ہاتھ آزاد ہوتے ہی موتی لال نے اپنی آنکھوں پر بندھی ہوئی پٹی کھولنے کی کوشش کی تھی لیکن دیرا نے اس سے پہلے ہی موتی لال کی آنکھیں کھول دیں اور اچھل کر ایک طرف کھڑی ہو گئی۔

موتی لال چند ثانیوں تک کسی اپنے الو کی طرح اپنے دیدے جھپکاتا رہا جسے گھور اندھیرے سے اچانک سورج کی تیز روشنی میں اچھال دیا گیا ہو۔ چند ثانیوں بعد اس کی بینائی قدرے بحال ہوئی تو وہ دیرا کو اپنے روبرو موجود پا کر حیران رہ گیا۔

"اب میں سمجھا" وہ تحیر زدہ آواز میں بولا "شاید تم نے فرشتوں کی مدد سے جیپ بچنے کی کوشش کی تھی جیپ میں دھوکا کھا گیا۔ اپنی دردگی کمال کی وجہ سے تم اس وقت کسی گرگٹ کی مادہ نظر آ رہی ہو۔"

"اپنے عشرت کدے میں بھی تم نے مجھ سے بہت ہی اول فول باتیں کی تھیں۔" دیرا زہریلے لہجے میں بولی۔ "اسی لئے میں تم سے دست بدست مقابلے کے لئے بے چین ہوں... میں مردوں کو اپنا کھلونا بنائے رکھنے کی عادی ہوں۔ ان کی زبان سے اپنی توہین برداشت کرتی ہوں' نہ بھولتی ہوں۔ تم تنہائی میں مجھے معمولی سمجھ کر بہت کچھ کہہ چکے ہو اس لئے اب سزا کے لئے تیار ہو جاؤ۔"

فقرہ مکمل کرتے ہی دیرا کسی شرارے کی طرح لپکی اور موتی لال کے خون آلود رخساروں پر پُرشور طمانچے جڑتی ہوئی آگے نکل گئی۔ موتی لال کسی پھرکی کی طرح اپنی جگہ پر چکرایا اور پھر دیرا کو پکڑنے کی ناکام کوشش میں اپنے ہاتھ فضا میں لہرا کر رہ گیا۔

اپنے اوسان یکجا کر کے وہ دیرا کی بدلی ہوئی پوزیشن کی طرف متوجہ ہوا تو وہ نئے وار کے لئے تیار تھی۔ اس بار دیرا نے موتی لال کو ہاتھ لگانے کی زحمت نہیں کی بلکہ اس کے سینے پر لاتیں رسید کر کے اسے ایک مرتبہ پھر زمین بوس ہونے پر مجبور کر دیا۔ وہ کسی ساجھی کی طرح ڈکراتا ہوا فرش پر ڈھیر ہو گیا۔

"یہ کھلونا اب تمہارے حوالے ہے۔" اول خان نے دیرا سے کہا "دل کھول کر اس سے کھیلتی رہو اور جب اس کھیل سے اکتا جاؤ تو اسے اس کی توقعات کے عین مطابق جہنم واصل کر دینا۔ اس دوران میں ہم جا کر چند ضروری کام نمٹا لیتے ہیں۔"

"تت... تو کک... کیا تم نے مجھے مار ڈالنے کا فیصلہ کر لیا ہے؟" پہلی بار موتی لال کی آواز میں موت کی سرد دہشت بول آئی۔ "مم... میں... مم... مارا جج... جاؤں گا؟"

اول خان کے کسی براہ راست اور دو ٹوک جواب سے پہلے میں بول پڑا۔ "یہ ہمارا فیصلہ نہیں تھا۔ ہم کسی جھوٹی مصلحت اسپد میں تمہیں زندہ رکھنا چاہتے تھے لیکن تم نے خود ہی اپنے فیصلے پر اکسایا ہے۔ تمہیں زندہ رکھنے میں ہمیں کوئی فائدہ نظر نہیں آ رہا۔"

"میری زندگی کک... کے بدلے تمہیں کس فائدے کی امید ہو سکتی ہے؟" آخری فیصلہ سن لینے کے بعد اس پر موت کی دہشت طاری ہو چکی تھی۔ اس کی آنکھیں پھیل رہی تھیں' چہرہ سیاہ پڑ گیا تھا اور بدن پر ہلکی سی کپکپی طاری ہو چکی تھی۔

"میری دانست میں تمہاری ذات اب بے فیض ہے!" میں نے اسے مزید دہشت زدہ کرنے کے لئے کہا "تم بہت معاملہ فہم اور خود واقف ہو۔ تم ہی فیصلہ کر سکتے ہو کہ تمہارا کون سا اقدام تمہاری زندگی کا سہارا بن سکتا ہے۔ بظاہر ہم کو تمہارے کسی انکشاف کی ضرورت نہیں رہی ہے۔"

"تت... تم... اے... ایمن اور بشیر کے بارے میں جاننا چاہ رہے تھے" وہ بدبخت نام نہاد امید لہجے میں بولا۔ اس وقت وہ رحم کی کوئی التجا نہیں کر رہا تھا بلکہ سودے بازی کرنا چاہ رہا تھا۔

"ان کے بارے میں ہم بہت کچھ جانتے ہیں" میں نے بے پروایانہ بلکہ مضحکانہ انداز میں کہا "تم کوئی نئی بات نہیں بتا سکو گے' تمہاری کوکھ میں کوئی بڑی بات چھپی ہوئی ہو تو بتاؤ۔ شاید تمہارے زندہ رہنے کا کوئی امکان پیدا ہو سکے۔ نظریہ تو یہ ہے کہ تم بھی زندہ رہنا چاہتے ہو۔"

"کون زندہ نہیں رہنا چاہتا؟" وہ درد انگیز لہجے میں بولا "میں دو ٹکے کی زندگی کے لئے اپنی انا کو لہولہان نہیں کر سکتا۔ تم مارتے رہو' میرے بدن کا ریشہ ریشہ الگ کر دو' میرے زخموں پر نمک ڈال دو' میری رگوں میں مرچوں کے محلول کے ساتھ زہر داخل کر دو... اس سارے تشدد کا نتیجہ صرف ایک ہو گا' مر جاؤں گا۔ اس انجام کے لئے میں تیار ہوں..." وہ خاموش ہو گیا پھر چند ثانیوں کے توقف کے بعد بولا "میں تم سے رحم نہیں مانگوں گا لیکن میری یہ خواہش بہت فطری ہے کہ میرا انجام بھی ہو تو ذرا ملتوی ہو جائے۔ ہو سکتا ہے کہ میں بازی پلٹنے میں کامیاب ہو جاؤں۔ یہ نہ ہوا تب بھی مجھے آئندہ کسی منصوبہ بندی کے لئے کچھ وقت تو مل ہی جائے گا۔"

"تم خوش فہمیوں میں مبتلا ہو" میں نے کاٹ دار لہجے میں کہا "تمہاری انا پرست امیدیں اپنی جگہ پر ہیں مگر میں جان بوجھ کر اپنے موجودہ ہدف سے زیادہ دور نہیں ہوں۔ صرف ایک چیز جس پر تم کوئی روشنی ڈال سکتے ہو... ایمن اور بشیر کی ممکن ہے تم اس پر کوئی سمجھوتا کرنا چاہ رہے ہو۔"

موتی لال کے ریمارک نے ایک بے ساختہ کمزوری سانس لی...

جو شاید اس کے وجود کی گہرائیوں سے برآمد ہوا تھا پھر وہ بولا "تم ہر بات بہت تیزی سے سمجھ لیتے ہو۔ میں موت سے بالکل نہیں ڈرتا۔ ترک اور مورگ ڈرانے والی باتیں ہیں۔ ڈراکون بھی بزدلوں کو ڈرانے اور دھمکانے کا حربہ ہے۔ جو مرگیا سو مرگیا۔ ہونا بس اتنا ہے کہ مرنے والے زندگی کی ساری لذتوں سے محروم ہو کر ہوا اور مٹی میں تحلیل ہو جاتا ہے۔ تحلیل کے بعد جب وہ نہیں ہوتا تو اسے یہ دکھ بھی نہیں ہوتا کہ وہ فلاں فلاں لذتوں اور خوشیوں سے محروم ہو چکا ہے۔ زندگی کی ساری خوشیاں اور رعنائیاں بس اسی وقت تک ہیں جب تک سانس ہے' اسی لئے میں چاہتا ہوں کہ کسی بڑے امتحان سے گزرے بغیر یہ گھڑیاں بڑھ جائیں۔۔۔۔ تم مجھے رہا کر دو' میں تمہیں ایلین کی کمین گاہ تک پہنچا دوں گا۔ اس وقت وہی تمہارا سب سے بڑا حریف ہے۔"

"تمہاری طرح میں بھی سودے بازی کا قائل نہیں ہوں۔" میں نے مکاری سے کہا "تم اس کا پتا بتا دو۔ ہم تمہیں تمہارے گھر پہنچانے کا بندوبست کر دیں گے۔"

"یہ ناممکن ہے۔" وہ اٹل لہجے میں بولا "تم نے میرے ہاتھ پیر کھول کر دروازہ کو میرے خون کی کھلی چھوٹ دے دی ہے۔ میں تمہارے کسی پھندے میں نہیں پھنسوں گا۔ ایلین کا پتا حاصل کرنے کے لئے تمہیں پہلے مجھے آزاد کرنا ہوگا۔ اس کے بعد تم فون پر مجھ سے رابطہ کر سکتے ہو۔"

"یہ بھی ناممکن ہے۔" میں نے کہا اور دروازے کی طرف مڑ گیا۔ اول خان میرے پیچھے تھا۔ گفتگو ختم ہونے ہی دروازے نے سوتی لال پر قفل کر دیا اور فضا میں اس کی مزاحمتی آوازیں گونجنے لگی تھیں۔

"اب اس کا زندہ رہنا بے سود ہے۔" باہر نکلنے کے بعد اول خان نے کہا "میرا خیال ہے کہ دروازہ میرا اشارہ سمجھ گئی ہے اور اسے مار کر ہی دم لے گی۔"

"اس کے مرنے یا زندہ رہنے سے کوئی فرق نہیں پڑتا" میں نے فلسفیانہ انداز میں کہا "وہ زندہ رہا تب بھی ہمارا قیدی رہے گا۔ اس کے ساتھیوں کے لیے اس کی مسلسل گمشدگی بھی اتنی ہی تشویش کا باعث ہوگی جتنی موت ہو سکتی ہے۔ دیکھنا یہ ہے کہ ہر کتاب کا پیغام ملنے کے بعد ایلین کیا کرتا ہے۔"

"ٹھیک" اول خان نے زیر لب کہا "اب اس کی باری نہ آئے گی۔"

ہم دونوں باتیں کرتے ہوئے دفتر کی عمارت کی طرف بڑھتے رہے۔ کمروں کے گودام کی طرف سے دھاچوکڑی کی آوازوں کے ساتھ سوتی لال کی اکتاہٹ والی چیخیں بھی سنائی دے رہی تھیں۔ وہ بہت ڈرا ہوا تھا اور اپنی زندگی کی طرف سے مایوس بھی تھا۔ اس کے باوجود وہ غیر ضروری طور پر چیخنے چلانے سے گریز کر رہا تھا۔ غالباً اسے اندازہ تھا کہ اس نے زیادہ شور مچایا تو اس کی زندگی کی رہی سہی سانسیں اور بھی مختصر ہو سکتی ہیں جب کہ وہ موت کا سامنا کرنے پر آمادہ ہونے کے باوجود زندگی کا خواہاں تھا۔

ہم دونوں اوپر پہنچے تو ڈرائنگ روم میں جہانگیر تنہا بیٹھا ہوا تھا۔

"میں نے سنا ہے کہ تم نے ایک قیدی کو کہیں روانہ کر دیا ہے" جہانگیر نے ہمیں دیکھتے ہی سوال کیا۔

"نسبتاً غیر اہم قیدی کو رہا کر دیا گیا ہے۔ اول خان کا نوکر اسے بے ہوشی کی حالت میں کہیں ڈال کر واپس لوٹ آئے گا۔ دوسرے کا بھی جلد ہی فیصلہ ہو جائے گا" میں نے کہا۔

"تم نے ایلین کے بارے میں کیا سوچا ہے؟" جہانگیر نے مجھ سے پوچھا "سلطان شاہ نے مجھے جو کچھ بتایا ہے اس سے اندازہ ہو رہا ہے کہ وہ تم سے مل کر کام کرنے کے لیے تمہاری تلاش میں ہے۔"

"یہ بات اب مشتبہ ہو گئی ہے" میں نے جواب دیا "سوتی لال نے جو کچھ کہا ہے وہ بہت خطرناک ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ایلین پہلے میری مدد حاصل کرنے کے بارے میں سوچ رہا ہو لیکن بھارتی ایجنٹوں نے اس کا ذہن بدل دیا ہے۔ اگر سوتی لال کے بیان کو درست مان لیا جائے تو ایلین مجھے راستے سے ہٹانے کے موڈ میں آچکا ہے۔"

اول خان ڈرائنگ روم میں ٹہلتے ٹہلتے رک گیا اور بولا "اگر سوتی لال سچ بول رہا ہے تو ایلین اور ہیڈ کوارٹر کو اس فیکٹری کا پوری طرح علم ہونا چاہیے۔ تمہیں خائف کرنے کے لیے وہ یہاں فون بھی کر سکتا ہے۔"

اسی اثنا میں سلطان شاہ باتوں کی آواز سن کر وہیں آ پہنچا اور گفتگو میں شریک ہوتے ہوئے بولا "خوش قسمتی سے ان کی گاڑی کا نمبر نوٹ کر لیا گیا ہے۔ اس سے ان کی تلاش میں مدد مل سکتی ہے۔"

گاڑی نمبر کے ذریعے معلومات حاصل کرنے کی ذمہ داری اول خان ہی پوری کر سکتا تھا۔ اس نے فوراً ہی سلطان شاہ کا بتایا ہوا نمبر اپنی ڈائری میں نوٹ کر لیا۔

سوتی لال سے پوچھ گچھ کے دوران ہم میں سے کسی نے ایلین کے بارے میں بات کرنے کا پروگرام نہیں بنایا تھا۔ حقیقت یہ تھی کہ میں ایلین کے بھارتیوں سے روابط کے بارے میں کچھ سوچ ہی نہیں سکا تھا۔ وہ ایک ذہنی رو تھی جس میں بہہ کر میں نے سوتی لال سے ایلین کے بارے میں سوال کر ڈالا تھا اور اس سوال کے نتیجے میں غیر متوقع طور پر نئی باتیں سامنے آئی تھیں جو پریشان کن تھیں۔

سلطان شاہ ہمارے ساتھ بیٹھ گیا۔ اس سے معلوم ہوا کہ غزالہ کچن میں کھانے کی تیاری میں مصروف تھی۔ چند منٹ بعد کچن سے کچھ خوشبوئیں بھی آنے لگیں۔ جہانگیر ہماری باتوں سے الجھن محسوس کر رہا تھا۔ یہ بات اس کی سمجھ میں نہیں آ رہی تھی کہ افغانستان میں ایک معمولی کردار میں نظر آنے والے دو غیر ملکیوں

نے کراچی میں یک بیک اتنی اہمیت کیسے حاصل کرلی تھی۔ جب گفتگو آگے بڑھی تو وہ اٹھ کر اپنی خواب گاہ کی طرف چل دیا۔ مجھے اندازہ تھا کہ وہ کھانے کا دور شروع ہونے سے پہلے اپنی بھوک بڑھانے کے ارادے سے اٹھا تھا۔

ہم بیک وقت دو سفارتی محاذوں پر لڑ رہے تھے۔ بادمین کے قونصل خانے سے ہماری کوئی کھلی ہوئی لڑائی نہیں ہوئی تھی۔ وہ لوگ پوری طرح جم کلارک اور اس کے ساتھ آنے والے ولیم اور راجر کی پشت پناہی کر رہے تھے۔ سی کے نئے سربراہ اور سی آئی اے کے فعال ایجنٹوں کو دورے پر آنے ہوئے سفارتی افسروں کا درجہ دے کر انہیں انتظامی مراعات کا حق دار ثابت کرنا چاہ رہے تھے۔ اہم بات یہ تھی کہ انہوں نے ان تینوں کی مدد کے لیے اپنے عملے کے کسی بھی فرد کو میدان میں آنے کی اجازت نہیں دی تھی۔ وہ تینوں شہر میں جو کچھ کرنا چاہتے تھے اس کے لیے انہیں اپنی طاقت یا پھر کرائے پر حاصل کیے ہوئے مقامی بدمعاشوں کی قوت پر انحصار کرنا تھا اور یوں وہ بہت تیزی کے ساتھ یکے بعد دیگرے ختم ہوتے چلے گئے۔

ان تینوں کی موت امریکن قونصل خانے کے ذمے داروں کے لیے صدمے سے زیادہ شرم کی بات تھی۔ وہ امریکا سے آئے ہوئے تین اہم افراد کو مناسب تحفظ فراہم نہیں کرسکے تھے اس لیے ان تینوں کی موت کے بعد ان لوگوں کا واویلا قابل فہم تھا۔ ہمیں پورا یقین تھا کہ ان کی تسلی کے لیے بظاہر خوب بھاگ دوڑ ہوتی رہے گی لیکن ہم پر کوئی آنچ نہیں آسکے گی۔ اس حساس پس منظر میں ایلین کا یک بیک فعال ہوجانا خطرے کی گھنٹی سے کم نہیں تھا۔

ہمیں اپنے دشمنوں کے درمیان قریبی تعاون کے بارے میں کبھی کوئی خوش فہمی نہیں رہی تھی۔ پہلے بھی ایسے شواہد ہمارے سامنے آچکے تھے کہ بھارتی اور امریکی ایک دوسرے کے شانہ بہ شانہ چل رہے تھے۔ پاکستان کی جوہری طاقت کی تباہی سے ملک کے قانونی ڈھانچے کی شکست و ریخت تک ان کے درمیان مکمل مفاہمت پائی جاتی تھی مگر پھر بھی ایک نکتہ بہت اہم تھا۔ وہ سب ضابطوں کے عادی تھے اور اپنی حدود سے تجاوز کرتے ہوئے متردد رہتے تھے لیکن ایلین پر ایسا کوئی بوجھ نہیں تھا۔ اسے ایک طرف واس لیبڈا کی مضبوط پشت پناہی حاصل تھی تو دوسری طرف کرنل نٹسی جونز بھی اس کی کارکردگی پر انحصار کر رہا تھا۔ اگر اس نے ڈیوڈ اسنارڈ کی کسی نئی سازش کو عملی جامہ پہنانے کے ارادے سے موتی لال سے رجوع کیا تھا تو یہ بھی یقینی سی بات تھی کہ ایف بی آئی اور مین کا قونصل خانہ بھی اپنے دشمنوں کی کمک دور کرنے کے لیے اسے شہ دے رہا ہو۔

اس وقت ایلین ایک مضبوط اور بھیانک حریف کا روپ اختیار کرچکا تھا۔ ہمارے سارے قابل ذکر دشمنوں کی امیدیں اس سے وابستہ ہوچکی تھیں۔ بظاہر ان میں اتحاد کا کوئی وجود نہیں تھا لیکن

پشاور میں مارے جانے والے ویجے کے دہرے کردار نے را کے حوالے سے مافیا کو بھی سامنے کردیا تھا۔

مجھے اول خان کے اس خیال سے اتفاق نہیں تھا کہ ایلین مجھے خوف زدہ کرنے کے لیے فیکٹری فون کرسکتا ہے۔ اول تو اسے علم ہی نہیں تھا کہ ہم نے موتی لال کو پکڑ لیا ہے اور وہ ہمیں اس کے عزائم سے باخبر کرچکا ہے۔ دوسری بات یہ تھی کہ وہ کھل کر میرے مقابلے پر آنے کا ارادہ رکھتا ہوتا تو خود دور رہ کر کسی تربیت یافتہ گے کو فیکٹری کی طرف روانہ نہیں کرتا۔ وہ اس وقت بھی دور رہ کر مجھے ہراساں کرنے کی کوشش میں تھا۔ یہ ایک اتفاق ہی تھا کہ ان دونوں کے پیچھے جانے والی گاڑی میں سلطان شاہ بھی موجود تھا جو انہیں شناخت کرنے میں کامیاب ہوگیا۔ورنہ ہو تو یہ بھی نہ چل پاتا کہ گنے کے اشتان کون تھے۔

مجھے صرف ایک بات کی پریشانی تھی کہ وہ فیکٹری ایلین کی نگاہوں میں آگئی۔ شہر میں ہمارے کسی دوست یا دشمن کو اس ٹھکانے کا علم نہیں تھا لیکن وہ خبیث اس راز سے واقف ہوچکا تھا۔

کھانا شروع کرتے ہی غزالہ نے میزبانی شروع کردی۔ وہ دریا کی غیر موجودگی پر چڑچڑا رہی تھی لیکن ہم لوگوں کے میز پر پہنچنے تک دریا بھی لوٹ آئی۔ اس کے چہرے یا جسم کے کسی حصے پر کوئی خراش نہیں تھی لیکن لباس وغیرہ پر موتی لال کے خون کے تازہ دھبے نمایاں تھے۔ اس کے چہرے سے تکان کا اظہار ہورہا تھا۔

"خاصی دیر لگادی۔ تم کہاں رہ گئی تھیں؟" اسے دیکھتے ہی غزالہ نے پوچھا۔

"یہ موتی لال کو مار رہی تھی" سلطان شاہ اسے جواب دے کر دریا سے مخاطب ہوگیا "ہاتھ پیر دھوکر آؤ۔ خون کے دھبوں سے طبیعت میں کراہت پیدا ہورہی ہے۔"

"تو کیا تم نے اسے بالکل ہی ماردیا؟" جہانگیر نے گھور کر آنکھوں سے دریا کا جائزہ لیتے ہوئے پوچھا۔

"کوشش کی تھی مگر وہ بہت ڈھیٹ اور سخت جان ہے" دریا کرسی چھوڑتے ہوئے بولی "فی الحال صرف بے ہوش ہوا ہے۔ میں اس کے ہاتھ پیر باندھ آئی ہوں۔ دوسرے راؤنڈ میں اس کا خاتمہ ہوگا۔ اس وقت وہ اندھیرے میں پڑا ہوا ہے۔"

"وہ وہاں اکیلا پڑا رہے گا۔ اول خان کا آدمی پرتاب کو لے کر گیا ہوا ہے" میں نے کہا۔

"ڈر ہے۔ میں نے دروازے کو باہر سے کنڈی لگادی" وہ بے پروائی سے بولی "رستم خان نے اپنی چارپائی ایسی جگہ پر ڈال لی ہے جہاں سے وہ گودام پر بھی نظر رکھ سکتا ہے۔"

دریا خواب گاہ کی طرف چل دی۔ ہم لوگ کھانے میں مصروف ہوگئے۔ اس دوران میں غزالہ، جہانگیر اور سلطان شاہ کے سوالات جاری رہے۔ وہ موتی لال سے بازپرس کے نتائج اور اس کے مقدر کے بارے میں جاننے کے خواہاں تھے۔ میں کھانے کے

ساتھ ان کے سوالات کے جواب دیتا رہا۔

اس وقت خاصی دیر ہو چکی تھی۔ اول خان اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالنے کے بعد مضطرب نظر آ رہا تھا۔ اس نے کھانے کی رفتار بھی تیز کی ہوئی تھی۔

"کیا بات ہے؟ کیا بیوی بچے یاد آنے لگے ہیں؟" میں نے ہنس کے پوچھا۔

"ہماری قسمت ایسی کہاں کہ بیوی بچے یاد آئیں اور ہم ان کے پاس پہنچ جائیں" وہ ایک گہرا سانس لے کے بولا "ابھی دفتر جا کر ایک رپورٹ مکمل کرنی ہے جو صبح ہیڈ کوارٹر بھیجی جانی ہے۔"

اول خان کھانے سے سب سے پہلے فارغ ہو گیا۔ ہم لوگ مصروف تھے کہ ویرا غسل کر کے صاف ستھرے لباس میں آ موجود ہوئی۔ اپنے رنگے ہوئے گندمی مائل سنہرے رنگ میں اس کا چہرہ زیادہ پرکشش نظر آ رہا تھا۔

"موتی لال بہت گہرا ہے" کھانے کے آغاز کے ساتھ ہی ویرا کی زبان بھی چل پڑی "معلوم ہوتا ہے کہ آج ہم سب کی عقلوں پر پتھر پڑے ہوئے تھے ورنہ پرتاب کو نادان والی کہانی سنانے پر وقت برباد نہ کیا جاتا۔"

"اس میں کیا خرابی ہو گئی؟" اول خان نے چونک کر سوال کیا۔

"گلفشاں والے مکان میں جب میں نے موتی لال پر ہم گن بان کر دیا جیسے انجام کی دھمکی دی تو وہ مجھے پہچان گیا تھا۔ اس کے لیے یہ نتیجہ اخذ کرنا مشکل نہیں تھا کہ وہ کن لوگوں میں ہے" ویرا نے کہا۔

"پہچاننے کے باوجود وہ تمہاری آنکھوں کی رنگت سے دھوکا کھا رہا تھا۔ اسی بے یقینی کے عالم میں وہ بے ہوش کر دیا گیا۔" میں نے ویرا کو یاد دلایا "ہماری عقلوں کے پتھر تمہیں کیوں یاد آ رہے ہیں؟"

"تیر کمان سے نکل چکا ہے۔ جو ہونا تھا وہ ہو گیا لیکن موتی لال یہی کہہ رہا ہے کہ اسے ابتدا ہی سے پوری صورت حال کا اندازہ ہو چکا تھا لیکن وہ کسی مناسب موقع کی تلاش میں اپنی زبان بند کیے تمہاری باتیں سنتا رہا۔ یہ اس کی بدقسمتی ہے کہ وہ مناسب موقع آخر تک نہیں مل سکا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ وہ مجھے میں تم سے کھل کر بات کر رہا تھا" سلطان شاہ نے فقرہ کسا۔

"الین کی شناخت کی خوشی میں آج تمہیں معافی ہے۔ جو چاہو بک سکتے ہو۔"

"اسے اتنی کھلی چھوٹ نہ دو" میں نے ویرا کو تادیب کی "ورنہ منٹ میں تم بہک جاؤ گی۔"

"یہ بتاؤ کہ تم نے اسے کس امید میں زندہ رکھا ہے؟" اول خان ایک بار پھر اپنی رسٹ واچ کی طرف متوجہ ہوا اور پھر اضطراری انداز میں کرسی چھوڑ کر کھڑا ہو گیا۔

"برداشت اور سخت جانی کا مظاہرہ کرنے کے باوجود اس کے اندر ٹوٹ پھوٹ کا عمل شروع ہو چکا ہے۔ بے خیالی میں اس نے صرف اتنا اگلا ہے کہ الین زرسری کے علاقے میں ٹھہرا ہوا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اگلی ملاقات میں وہ کام کی کوئی اور بات بتا دے۔ اسی امید میں، میں نے اسے مارنے میں عجلت نہیں کی۔ میں نے اسے بہت بے رحمی سے مارا ہے لیکن وہ بے حیائی کے ساتھ پٹ کر بھی کئی بار مسکرایا تھا۔ معلوم ہوتا ہے کہ وہ کسی خطرناک ذہنی مرض میں مبتلا ہے۔ میں تھک کر سست ہو جاتی تھی تو وہ کوئی نہ کوئی گھٹیا حرکت کر کے مجھے اتنا مشتعل کر دیتا تھا کہ میں دوبارہ پوری قوت سے اس کی ٹھکائی شروع کر دیتی تھی۔"

"میں نے زرسری کا علاقہ ذہن نشین کر لیا ہے" اول خان الوداعی انداز میں بولا "راستے پر میرے تجربے قریبی کو بھی بھیج دوں گا۔ تم کھانا کھاؤ، میں جا رہا ہوں۔ اب کل بات ہو گی۔"

"اگر تم سے رابطہ ہونے سے پہلے موتی لال چل بسے تو کیا کرنا ہوگا؟" میں نے پوچھا۔

"میرا کوئی بھی آدمی اسے ٹھکانے لگا دے گا" یہ کہتا ہوا وہ نکاسی کے راستے کی طرف بڑھ گیا۔

ہمارے درمیان کوئی تکلف باقی نہیں رہا تھا۔ بس باہمی احترام اور وضع داری کے سہارے گاڑی چل رہی تھی۔ ہم میز پر بیٹھے کھانے میں مصروف رہے اور اول خان رابانے بغیر واپس چلا گیا۔

کھانے کے بعد ویرا عز الدکو ساتھ لے کر بستر پر چلی گئی۔ وہ جھل فدی کے ساتھ دوربین سے اس علاقے کا تفریحی جائزہ بھی لینا چاہتی تھی۔

میں ذرا تنگ موڈ میں فکر کسل مندانہ انداز میں ایک صوفے پر دراز ہو گیا۔ سلطان شاہ نے ٹیلی وژن کھول لیا اور جہانگیر نہایت فدویانہ انداز میں میرے قریب قالین پر آ بیٹھا۔

"نیچے کیوں بیٹھے ہو؟" میں نے جہانگیر کو گھور کر پوچھا "کیا پھر کھوپڑی میں کچھ ہو رہی ہے؟"

"مذاق مت کرو" وہ دھیمے سے بولا "اس وقت میں بہت سنجیدہ ہوں۔"

"سنجیدہ ہی نہیں، تم رنجیدہ بھی نظر آ رہے ہو۔ خاصی پھٹکار ہے چہرے پر۔"

"یہ بتاؤ کہ اب میں کیا کروں؟" اس نے سر جھٹک کر تشویش سے کہا۔

"کوئی سر پیر پتا چلے تو میں مشورہ دوں۔۔۔ کیا پریشانی ہے تم کو؟"

"کل فون پر میری سلمٰی سے بات ہوئی تھی۔ وہ اپنے میکے میں بیزار ہو گئی ہے۔"

"حاکمانہ مزاج کی عورتیں شوہروں کے سینے پر مونگ دل کر ہی خوش رہتی ہیں۔ میکے میں ان کی کوئی حیثیت ہوتی ہے نہ کوئی اشاروں پر ناچنے کے لیے آمادہ ہوتا ہے۔ گھر پر رہیں تو بات بے

بات پر شوہروں کو ڈانٹ ڈپٹ کر اپنا دل ٹھنڈا کرتی رہتی ہیں۔"

"فکر اس بات کی ہے" وہ دلی دلی آواز میں غرایا "تمہارے درمیان جھگڑے ضرور ہوتے رہتے ہیں مگر میں کبھی بھی اس سے نہیں ڈرتا۔ جس دن اکھڑی جائے گی چوٹی پکڑ کر گھر سے نکال دوں گا۔"

"اور پھر اس کی یاد میں تکیوں سے لپٹ کر روتا رہوں گا" میں نے منہ بنا کر اس کی نقل اتاری۔

"میں ابھی بھی سلمیٰ کو نہیں بلانا چاہتا" وہ اکڑ گیا "کل کی باتیں سن کر میرا دل ہل گیا تھا۔ شادی شدہ عورت اپنے گھر آنا چاہے تو یہ اس کا حق ہے۔۔۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ نادیہ کی موت کے بعد تم بالکل لنڈورے رہ گئے ہو۔ جبھی بیوی کے حق میں خیر کی باتیں سوچ رہے ہو۔ یہ کوئی بری بات نہیں ہے۔ اس میں تمہاری بڑائی ہے۔"

"یار! دیکھو نا" وہ روٹھ کر بھی دن بھر جھاڑ جھنکاڑ سے لے کر پھول پتوں تک پر منہ مارتے رہتے ہیں لیکن سورج ڈھلتے ہی اپنے باڑوں کی طرف چل دیتے ہیں۔ اپنا بھی کچھ ایسا ہی حساب کتاب ہے۔ دوستیاں تو بس گزارے اور تبدیلی کے لیے ہوتی ہیں۔ آدمی کا اصل بندھن وہی ہوتا ہے جو اپنی عورت کے ساتھ ہوتا ہے۔ میں آج ذرا سی کوشش کروں تو دس یار مل سکتی ہیں لیکن سلمیٰ کا اپنا مقام ہے۔"

"سلمیٰ تمہارے یہ نادر خیالات سن لے تو خوشی سے اس پر شادی مرگ طاری ہو سکتی ہے۔" میں نے طنز سے کہا "یہ اچھی بات ہے کہ اس بار تم سلمیٰ کی کمی محسوس کر رہے ہو۔"

"مجھے معلوم ہے کہ تم ہر طرف سے مسائل میں جکڑے ہوئے ہو لیکن میں پھر بھی تمہیں تنگ کر رہا ہوں۔ میں کیا کروں؟ مجھے دور دور تک اپنا کوئی دوسرا دوست یا ہمدرد نظر نہیں آتا۔"

"میں کسی کا ہمدرد نہیں ہوں۔ مجھے ہمدرد و اخلاق بنانے کی کوشش مت کرو۔"

اس نے دانت نکال دیے "پھر بتاؤ میں کیا کروں؟ سلمیٰ کو کیا جواب دوں؟"

"مجھ سے کیا پوچھ رہے ہو؟ بلوا لو اسے" میں نے روا روی میں کہہ دیا۔

"تمہارا مطلب ہے کہ اب میرے گھر پر کوئی خطرہ نہیں ہوگا؟" اس نے جواب طلب لہجے میں پوچھا۔

اس وقت مجھے جہانگیر کی پریشانی کا صحیح اندازہ ہوا اور میں نے سنبھل کر کہا "اس بار تم میری وجہ سے لمبے چکر میں آئے ہوئے ہو۔ میری مانو تو اس گھر میں واپسی کا ارادہ ترک کر کے اسے بیچنے کی فکر کرو۔ فی الحال کلفٹن کے علاقے میں کوئی کشادہ فلیٹ کرائے پر لے لو۔ بعد میں اپنی پسند کا نیا گھر خرید لینا۔ نئی جگہ تمہارے لیے ہر اعتبار سے بہتر رہے گی۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو لیکن سلمیٰ کلفٹن کے علاقے میں خوش نہیں رہ سکے گی۔"

"کیوں؟ وہاں کون سے کیڑے پڑ گئے؟ وہ پاش ترین علاقہ ہے۔ مہنگا اور دلکش ترین رہائشی علاقہ ہے۔"

"میرا اس علاقے میں کثرت سے آنا جانا رہا ہے۔ اس میں کوئی شبہ نہیں کہ کلفٹن میں وضع دار خاندانی شرفا کی ایک بڑی تعداد رہتی ہے لیکن نودولتیوں کی یلغار کی وجہ سے وہاں مجموعی طور پر دکھاوے کا معاشرہ پروان چڑھ رہا ہے۔ ہر شخص دوسرے کو مرعوب کرنے کے چکر میں لگا رہتا ہے۔ جس کی جیب میں گڈیاں بھری ہوں، وہ جاتا ہے اور پسند کا مکان یا فلیٹ خرید لیتا ہے۔ کوئی اس سے نہیں پوچھتا کہ یہ رقم کہاں سے آئی ہے۔ محنت سے کمائی گئی ہے یا چوری ڈاکے اور ہیروئن فروشی سے حاصل کی گئی ہے۔"

"بس بس۔۔۔ میں سمجھ گیا" میں نے اسے بات مکمل نہیں کرنے دی "میرے سامنے زیادہ پارسا بننے کی کوشش نہ کرو۔ تمہیں اپنا کاروبار جمائے چند ہی برس ہوئے ہوں گے۔ تمہارے سارے اثاثے دو نمبر کی کمائی سے بنے ہیں۔ شروع میں تم بھی میری ہی طرح ننگے بھوکے تھے۔ ہیروئن کا پیسہ ہو کر آج تم معزز بنے ہوئے ہو اور خاندانی بننے کی کوشش کر رہے ہو۔ ہم میں سب سے بڑی خرابی یہ ہے کہ دوسروں پر ایک انگلی اٹھاتے ہوئے ہم یہ بھول جاتے ہیں کہ ہماری تین انگلیاں خود ہم پر اٹھ رہی ہوتی ہیں۔"

"میں اپنی بات نہیں کر رہا۔ میں ہر جگہ گزارہ کر سکتا ہوں لیکن اب میں اکیلا نہیں ہوں۔ مجھے سلمیٰ کی زندگی اور بچوں کا خیال رکھنا پڑتا ہے۔ وہ بہر حال ایک معزز اور [illegible] لڑکی ہے۔"

"علاقے کے انتخاب کا اختیار تم کو ہے۔ بس نیا گھر لو اور سلمیٰ کو بلا لو۔"

"تم نے میرے سر سے بہت بڑا بوجھ اتار دیا۔ میں صبح ہی سے کام شروع کرتا ہوں۔ کسی نہ کسی طرح پرانے گھر کا قیمتی ساز و سامان بھی نکال لیا جائے گا۔"

"اس کی طرف سے تم بے فکر رہو۔ سلمیٰ کی غیر موجودگی میں میری ارانت بھی پڑی ہوئی ہے۔ اول خان کے آدمی وہاں کی ایک ایک چیز تمہارے نئے گھر میں پہنچا دیں گے۔"

"اپنا مسئلہ تمہارے سامنے رکھتے ہی آدمی بے فکر۔۔۔" اس کا فقرہ ادھورا رہ گیا۔

فضا میں تیز قدموں کی چاپ سنائی دے رہی تھی جیسے کوئی تیزی سے سیڑھیاں اتر رہا ہو۔ ہم دونوں اپنی گفتگو بھول کر زینوں کی سمت میں دیکھنے لگے۔ سلطان شاہ بھی ٹی وی کو بھول کر اسی طرف متوجہ ہو گیا۔

چند ہی لمحوں میں وہ ہڑبڑائی ہوئی نمودار ہوئی اور تیز تیز سانسوں کے درمیان دبی آواز میں بولی "پولیس۔۔۔ ابھی ابھی پولیس کی گاڑی کا فاصلہ فیکٹری کے گیٹ پر رکی ہے۔"

میں نے سرعت سے اپنی جگہ چھوڑ دی۔ اگر پولیس خاموشی کے ساتھ وہاں پہنچی تھی تو ظاہر تھا انہیں مخبر دشمن کے

پولیس نے میری گرفتاری پر خطیر انعام مقرر کیا ہوا تھا۔ اس کے لالچ میں کوئی بھی جواں سال طالع آزما میرے ہاتھوں میں آہنی زیور پہنا سکتا تھا۔

"میں ویرا کے ساتھ غائب ہو رہا ہوں" میں نے سرگوشیانہ لہجے میں کہا "ان لوگوں سے ایس پی ایف والے نمٹ لیں گے۔ انھیں اوپر سے بلالو" میں نے اپنا فقرہ مکمل ہی کیا تھا کہ اوپر سے بشیر اپنے دوسرے ساتھی کے ہمراہ نیچے آ گیا۔ اس وقت تک پولیس والوں کی اجنبی اور اونچی آوازیں عمارت کی نچلی منزل میں سنائی دینے لگی تھیں۔ ریشم خان انھیں بٹھانے اور پیچھے ہی روکنے کی کوشش کر رہا تھا لیکن ان کا کوئی افسر پوری عمارت کی تلاشی لینے پر مصر تھا۔

وہ مصیبت بالکل ناگہانی نازل ہوئی تھی۔ پولیس والے انتہائی خاموشی اور تیزی کے ساتھ وہاں آئے تھے کہ کچھ سوچنے سمجھنے کی مہلت ہی نہیں مل سکی تھی۔ مجھے اوپر سے نیچے جانے والے کسی دوسرے راستے کا علم نہیں تھا۔ واحد زینے کے نیچے پولیس کی نفری موجود تھی۔ وہ کسی بھی لمحے زینے طے کر کے اوپر کی آخری منزل پر آ سکتے تھے۔ میرے لیے ان سے بچنے کی بس ایک ہی راہ تھی کہ زینے چڑھ کر کھلی چھت پر پہنچ جاؤں اور وہاں سے نکل بھاگنے کی کوئی راہ تلاش کروں۔ پولیس کا نام سنتے ہی میری چھٹی حس نے خطرے کا نعرہ بلند کر دیا تھا اور میں ہر قیمت پر ان وردی پوشوں کی نظروں سے دور رہنے کا فیصلہ کر چکا تھا۔

اگر وہ لوگ ذرا دیر پہلے آ گئے ہوتے تو اول خان بنفس نفیس فیکٹری میں موجود ہوتا۔ اس کی موجودگی میں میں تحفظ اور عافیت کے ایک عجیب سے احساس سے سرشار رہتا تھا۔ بدقسمتی سے وہ جا چکا تھا۔ اس کے آدمی ضرور موجود تھے۔ میرا اندازہ تھا کہ پولیس والوں کو واپس بھیجنے کے لیے ان کی شناخت بھی کافی ہونی چاہیے تھی لیکن میں ان کے بل بوتے پر قانون کے محافظوں کا سامنا کرنے کے لیے بالکل تیار نہیں تھا۔

میں ویرا کا ہاتھ تھام کر تیزی کے ساتھ زینے طے کرتا چلا گیا۔ میرے پاؤں ننگے تھے۔

"یہ پولیس کہاں سے بیچ میں ٹپک پڑی؟" ویرا جھنجھلائے ہوئے لہجے میں منمنائی۔

"یہ سب بعد میں سوچنے کی باتیں ہیں۔ فی الحال یہاں سے نکل بھاگنے کے بارے میں سوچو۔ میدان صاف ہونے تک یہاں سے دور رہنے میں ہی ہماری عافیت ہے۔"

"اگر وہ موتی لال والے گودام کی طرف جا نکلے تو جواب دہی مشکل ہو جائے گی۔"

"مجھے بھی معلوم ہے مگر یہ منحوس کلمات منہ سے مت نکالو۔" میں نے اسے بری طرح جھنجھوڑ کر رکھ دیا۔

ویرا کو زینوں کے اختتام پر روک کر میں کھلی چھت پر چلا گیا۔ ریشم خان حفاظت اور پہرے چوکیداری کی وجہ سے ان دنوں پورے احاطے کی بتیاں جلا رہا تھا۔ میں نے عقبی دیوار کی طرف جا کر احتیاط سے نیچے جھانکا تو مجھے روشنی میں کئی مسلح پولیس والے نظر آئے۔ میں نے اضطراب کے عالم میں تیزی سے چاروں طرف کا جائزہ لے ڈالا لیکن کوئی سمت خالی نظر نہیں آئی۔ پولیس والے پوری منصوبہ بندی کے ساتھ آئے تھے اور آتے ہی انھوں نے دفتر کی دو منزلہ عمارت کو گھیرے میں لے لیا تھا۔

اس وقت مجھے فیکٹریوں کے تعمیری ضابطوں پر بہت شدت سے غصہ آ رہا تھا کیونکہ ان کی رو سے فیکٹری کو بجلی فراہم کرنے والے سب اسٹیشن کے سوا کوئی عمارت احاطے کی دیوار سے ملا کر تعمیر نہیں کی جا سکتی۔ دفتری عمارت گیٹ کے قریب بنی ہوئی تھی لیکن احاطے کی دو متصل دیواروں سے خاصی دور تھی جس کے نتیجے میں پولیس والوں کو چاروں طرف سے محاصرہ کرنے کا موقع مل گیا تھا۔ عمارت کی کوئی ایک دیوار بھی احاطے کے ساتھ مشترک ہوتی تو اس کے سہارے براہ راست فیکٹری سے باہر نکلنے کا سنہرا موقع مل سکتا تھا۔

میں اس وقت بے بسی کی عجیب کیفیت سے دوچار تھا۔ ہم سب بہت بری طرح چوہے دان میں پھنس کر رہ گئے تھے۔ میں غیر ارادی طور پر ویرا کے قریب جا پہنچا۔ وہ آخری تاریک زینے پر بیٹھی نیچے ہونے والی گفتگو سننے کی کوشش کر رہی تھی۔

"انھوں نے دفتر میں منشیات اور ہتھیاروں کی پیٹیاں دیکھ لی ہیں" میرا لمس محسوس کرتے ہی اس نے میرے کان کے نیچے سرگوشی کی۔ میں اس کے برابر میں بیٹھ گیا۔

"پوری عمارت کی تلاشی ہو گی اور فیکٹری کا مالک تھانے جائے گا۔" ایک کرخت آواز سخت لہجے میں گونج رہی تھی۔ وہ تو دفتر سے اوپری منزل تک پھیل چکے تھے۔ وہی شخص تحکمانہ لہجے میں کہہ رہا تھا "تم لوگوں کے کاغذ ہم نے دیکھ لیے لیکن ہم اپنا کام نہیں روک سکیں گے۔ دفتر میں ہتھیاروں اور فالتو گولیوں کا ذخیرہ پکڑا گیا ہے۔ ادھر تخریب کاری ہوتی ہے۔ کوئی قانون یہ نہیں کہتا کہ جہاں کسی فیڈرل ایجنسی کے کرمی موجود ہوں وہاں سے آنکھیں بند کر لی جائیں۔ ہم زیادہ سے زیادہ یہ کریں گے کہ تمھیں ہتھکڑی نہیں لگائیں گے۔ تم ہتھیاروں کی ملکیت کے دعوے دار ہو اس لیے تم دونوں کو بھی تھانے جانا ہو گا۔"

"ہم یہاں ڈیوٹی پر ہیں" وہ بشیر کے ساتھی کی آواز تھی "ہم یہاں سے کہیں نہیں جائیں گے۔۔۔ ہمارے ساتھ زیادتی یا زبردستی کی گئی تو نتائج کی ذمے داری تم پر ہو گی۔ میری کسی بڑے سے بات کراؤ۔ ابھی فیصلہ ہو جائے گا۔"

"یہاں سے کچھ نہیں ہو سکتا" وہی شخص غرایا "یہاں کے فون کنیکشن کاٹے جا چکے ہیں۔ چھوٹے بڑے سے بات تھانے ہی میں ہو گی۔ یہاں فیکٹری مالک کے ساتھ جو بھی مشتبہ فرد یا ملازم نظر آیا اسے بھی گرفتار کیا جائے گا۔ اتنی بڑی مقدار میں توپ خانے جیسے ہتھیاروں کا برآمد ہونا معمولی نہیں ہے۔"

"تم لوگ کس کے حکم پر یہاں آئے ہو؟" اس بار سلطان شاہ

نے بہت رسانیت سے سوال کیا تھا۔

"مخبری کی ہو تو پھر کسی کے حکم کی ضرورت نہیں ہوتی۔ تم لوگ سچ سچ بتا دو کہ مفرور ملزم کہاں چھپا ہوا ہے تو تمہارے ساتھ نرمی ہو سکتی ہے ورنہ تھانہ کوئی اچھی جگہ نہیں ہوتی۔"

معاملہ گمبھیر ہوتا جا رہا تھا۔ شاید میرے بارے میں مخبری کی گئی تھی۔ یہ مخبری صرف ایلن ہی کر سکتا تھا کیونکہ میرے ٹھکانے کے بارے میں وہی سب سے بہتر اندازہ لگا سکتا تھا۔ اسے گنے کی موت اور پھر سلطان شاہ وغیرہ کی فائرنگ کے بعد اس نے مجھ پر بہت گھٹیا وار کیا تھا۔ اپنی ساکھ رکھنے والے بڑے مجرم شکست کی ذلت اٹھا لیتے ہیں لیکن اپنے حریف پر وار کرنے کے لیے کبھی پولیس یا قانون کا سہارا نہیں لیتے۔ مافیا کا حلف بھی یہی تھا۔ عملی طور پر میں مافیا سے باہر بھی اسی اصول کی عمل داری دیکھ چکا تھا۔ ایلن کسی بھی اعتبار سے بڑا نہیں تھا۔

ٹیلی فون لائنوں کے تار منقطع ہو جانے سے وقتی طور پر صورت حال مزید سنگین ہو گئی تھی۔ انیس بی ایف کے اہل کاروں کی اقتباس تنظیم نہیں کی جا رہی تھی، رابطے منقطع تھے، سونی لال زخمی حالت میں ایک گودام میں پڑا ہوا تھا اور میں ورا کے ساتھ چھت پر محصور تھا۔

"نیلام کرو!" پولیس افسر کی آواز گونجی "اندر باہر اچھی طرح دیکھو۔ جو نیا آدمی نظر آئے، پکڑ کر میرے سامنے پیش کرو۔ ہتھیاروں کی پیٹی ملزموں کے ساتھ میری گاڑی میں جائے گی۔"

نیچے متعدد قدموں کی دھمک گونجنے لگی۔ وہ ہر طرف پھیل رہے تھے۔ مجھے معلوم تھا کہ ہتھیاروں کی موجودگی کی وجہ سے ہر چیز سے چھیڑ چھاڑ کی جائے گی۔ شاید فرنٹ کی عمارت سے نمٹنے کے بعد وہ فیکٹری کے دوسرے حصوں کا رخ کرنے کا ارادہ رکھتے تھے۔

"دو بندے ہوشیاری سے اوپر چھت پر جاؤ" پولیس افسر کی اس ہدایت نے میرے اعصاب میں سنسنی کی لہر دوڑا دی۔ اوپر کا سانس اوپر اور نیچے کا سانس نیچے رہ گیا۔

ہم لوگ کھانا کھانے کے بعد ستانے کے موڈ میں تھے اس لیے سب ہی غیر مسلح تھے۔ یہ شاید ہمارے حق میں بہتر ہی تھا کیونکہ میں ورا یا کسی اور کی کھوپڑی میں اپنی سوچ نہیں ڈال سکتا تھا۔ میں نے جب سے شی کو خیرباد کہا تھا، قانون کے محافظوں کے سامنے ہتھیار اٹھانا چھوڑ دیا تھا۔ تصادم کے ہر موقع پر میری پوری کوشش یہی ہوتی تھی کہ کسی بھی طرح ٹکراؤ سے بچ بچا کر نکل جاؤں اور میری یہ حکمت عملی ہمیشہ کامیاب رہی تھی لیکن ورا ان باریکیوں پر ذرا بھی یقین نہیں رکھتی تھی۔ وہ خطرے کے وقت ہر حالت میں اور ہر قیمت پر اپنا بچاؤ کرنے پر یقین رکھتی تھی۔ اس وقت وہ مسلح ہوتی تو میری کسی بات پر کان دھرے بغیر آخری سیڑھی پر مورچہ جما کر بیٹھ جاتی اور اوپر کا رخ کرنے والے سپاہیوں کو گرانا شروع کر دیتی۔ یقینی بات تھی کہ اتنی بھاری نفری کے مقابلے میں ورا کا کامیاب ہونا محال تھا۔ آخر کار اسے ہتھیار ڈالنے ہی پڑتے لیکن محاذ

آرائی کے بعد ہونے والی شکست ہمیشہ ذلت آمیز ہوتی ہے۔ ہم پر کوئی اور جرم ثابت ہوتا یا نہ ہوتا، سرکاری اہلکاروں سے مقابلے کے سنگین جرم میں ہم سب ہی لمبی مدت کے لیے سلاخوں کے پیچھے پہنچائے جا سکتے تھے۔

غنیمت تھا کہ ورا بھی میری طرح غیر مسلح تھی۔ نچلے زینے پر قدموں کی پہلی دستک نمایاں ہوتے ہی ورا اپنی جگہ چھوڑ کر پنجوں کے بل چھت پر دوڑ گئی۔ میرے اعصاب پر سخت دباؤ تھا۔ پولیس والوں نے ہمارے فرار کا ہر راستہ مسدود کیا ہوا تھا۔ ہم کھلے آسمان تلے بالکل بے آسرا تھے۔ زینوں پر قدموں کی آوازیں آہستہ آہستہ اوپر آتی جا رہی تھیں۔ میں نے ایک دیوار کے قریب جھانکا تو نیچے ہر مسلح سپاہی خوش گپیوں میں مصروف تھے۔

"کیا کریں؟ کہاں جائیں؟" ورا کے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی متوحش آواز ابھری۔

میرے ذہن میں مدھم سی کوئی گولا سا پھٹا۔ میں نے ایک بار پھر اسی دیوار پر سے جھانکا اور پیچھے ہو کر ورا کا ہاتھ تھام لیا "جلدی آؤ... میرے ساتھ آؤ... وہ اوپر پہنچنے ہی والے ہیں۔"

"تم پاگل ہو... نیچے کود کر مر جاؤ گے" وہ اپنا ہاتھ چھڑانے کی ناکام کوشش کرتے ہوئے بولی۔

"آؤ!" میں وحشیانہ سرگوشی میں غرایا۔ میری سخت ہوتی ہوئی انگلیاں ورا کی کلائی کے نرم گوشت میں پیوست ہو رہی تھیں۔ اس نے خوف اور بے بسی سے میری طرف دیکھا اور دیوار کے قریب آ گئی۔

چھت کے گرد بنی ہوئی دیوار کی بلندی تین فٹ سے زیادہ نہیں تھی۔ میں ورا کو ساتھ لے کر دیوار سے نیچے اتر گیا۔ نچلی منزل کی کھڑکیوں اور دروازوں کو بوچھاڑ سے محفوظ رکھنے کے لیے وہ چھجا عمارت کے چاروں اطراف میں پھیلا ہوا تھا۔

ہمارے اترتے ہی پولیس والے چھت پر آ گئے "لو بھئی! ایس ایچ او صاحب کے حکم کی تعمیل ہو گئی" ایک آواز گونجی "یہاں تو چڑیا کا بچہ بھی نہیں ہے... کھلی چھت پر کون پاگل کا بچہ بیٹھے گا۔"

میں فوراً چھجے پر دراز ہو گیا اور سرک کر دیوار اور چھجے کے جوڑ سے بالکل چپک گیا۔ ورا نے کوئی چوں چرا کیے بغیر میری تقلید کی۔ اس نے میرے پیروں سے اپنا سر جوڑ کر جگہ سنبھالی تھی۔

ہم دونوں ایسی پوزیشن میں تھے کہ چھت پر سے باہر کا سرسری جائزہ لینے پر ہمارا دیکھ لیا جانا ممکن نہیں رہا تھا۔ جب تک کوئی سپاہی اوپر کی دیوار پر سے جھک کر دیکھ بھال نہ کرتا، ہمیں نہیں دیکھا جا سکتا تھا۔

چھت پر دو افراد کے قدموں کی چاپ گونج رہی تھی۔ وہ دونوں آپس میں باتیں کرتے ہوئے چھت پر ٹہل رہے تھے۔ ان کے وہم و گمان میں بھی نہیں ہوگا کہ ان سے چند قدم کے فاصلے پر انیس ایچ او کے مطلوب شکار سانس روکے پڑے ہوئے ہیں۔

"مخبری غلط ہوئی ہے۔ خالی ہتھیار پکڑنے پر بھی صاحب کی جھنڈ

"راہ دار ہوگی" پھر آواز آئی "لیکن سمجھ میں نہیں آتا کہ مفرور اشتہاری ملزم کہاں غائب ہو گیا۔ مخبر کہہ رہا تھا کہ فون کرنے والے گورے نے ٹوٹی پھوٹی اردو میں بس اتنا بتایا تھا کہ چند لاکھ انعام والا ملزم ابھی تک گارمنٹ فیکٹری میں چھپا ہوا ہے۔ صاحب نے یہ سنتے ہی نفری جمع کرنی شروع کر دی۔ سالا ہاتھ لگ جاتا تو دس پانچ ہزار تو ہر سپاہی کے حصے میں بھی آنے تھے۔ اتنی بڑی رقم صاحب اکیلا ہضم نہیں کرے گا۔"

"آؤ چلتے ہیں... یہاں تو کچھ بھی نہیں ہے" دوسرے نے کہا۔ اور قدموں کی کھٹ کھٹ کی آوازیں رفتہ رفتہ دور ہونے کے بعد زینوں پر منتقل ہو گئیں۔

ورا کو کچھ اور نہ سوجھا تو اس نے دونوں ہاتھوں سے میرے سر کو تھام کر ان کا بوسہ لے ڈالا۔

میں رسم سلامتی اپنی جگہ پڑا زینوں میں معدوم ہوتی ہوئی آہٹوں کو سنتا رہا اور گنتی کرتا رہا۔ شروع سے آخر تک وہ دونوں ایک ساتھ رہے تھے۔ انہوں نے نچلی منزل پر پہنچنے کے لیے کم از کم اٹھارہ زینے طے کیے تھے۔

وہ چھجا بہت چوڑا نہیں تھا۔ اندھیرے میں سرزد ہونے والی ذرا سی بے احتیاطی مجھے کم از کم بیس فٹ کی بلندی سے زمین پر پہنچا سکتی تھی۔ میں نے بہت احتیاط سے اپنے بدن کو سمیٹ کر سرکتے سرکتے اپنا رخ تبدیل کیا اور ورا کے اتنے قریب ہو گیا کہ اسے سرگوشی میں اپنی بات سمجھا سکوں۔

وہ گردن گھمائے میرا جائزہ لے رہی تھی۔ مجھے اپنی دسترس میں پاتے ہی اس نے پوری گرمجوشی سے میرا بوسہ لے لیا۔ اس کی وہ حرکت اتنی بے ساختہ اور والہانہ تھی کہ میں اسے کچھ بھی نہیں کہہ سکا۔ وہ حیوانی لذت سے بوجھل نہیں بلکہ شناسائی اور ممنونیت کے لطیف جذبوں سے مہکتا ہوا بوسہ تھا۔

"چند منٹ یہیں رکی رہو" میں نے اس کے کان میں سرگوشی کی "میں اوپر جانے کے بعد اشارہ دوں تو تم بھی احتیاط سے اوپر آجانا۔"

"جب تک میدان صاف نہیں ہو جاتا یہیں پڑے رہو" اس نے میرا بازو نوچ کر کہا "ان میں سے کوئی دوبارہ اوپر نکلا تو ہمیں پھر نیچے اترنا پڑے گا۔"

"میں یہ سوچ رہا ہوں کہ نیچے غزالہ اور دوسروں کا کیا حال ہو رہا ہوگا" میں نے فوری طور پر اس کی بات کا کوئی جواب دیے بغیر کہا "سپاہی اوپر آئے تو وہ سمجھ رہے ہوں گے کہ اب ہمیں ہتھکڑی لگ جائے گی۔ سپاہی مایوس ہو کر واپس لوٹتے ہیں تو اب انہیں یہ فکر ہو رہی ہوگی کہ ہم آسمان پر پرواز کر گئے ہیں یا فرش کا پیوند بن گئے ہیں۔"

"فرش کا پیوند الیاس بنے گا" وہ دانت پیستے ہوئے بولی "اس نے ہمارے ساتھ ناقابل معافی کمینگی کی ہے۔ میں چھچھورے دوستوں کو برداشت کر سکتی ہوں نہ چھچھورے دشمن کو معاف کرنے کی قائل ہوں۔ یہ وقت گزر جائے تو پھر میں اسے دیکھوں گی۔"

"وزیری کا علاقہ خاصا گنجان آباد ہے لیکن وہ زیادہ دیر تک ہماری نظروں سے روپوش نہیں رہ سکے گا" میں نے یہ کہتے ہوئے اپنی پوزیشن تبدیل کی' تیزی سے سیدھا ہوا اور پلک جھپکنے میں دیوار پھاند کر چھت پر اتر گیا۔ چھت پر میں چند ثانیوں تک اکڑوں بیٹھا اپنے سنسناتے ہوئے ذہن کو اعتدال پر لانے کی کوشش کرتا رہا۔ نیچے سے کچھ تیز تیز لیکن ناقابل فہم آوازیں آ رہی تھیں۔ شاید ناکامی کی تلخی سے دل برداشتہ ہو کر ایس ایچ او نے درشت رویہ اختیار کر لیا تھا۔

"حالات سازگار نہیں ہیں۔ تم وہیں پڑی رہو" میں نے بہت احتیاط سے دیوار سے سر باہر نکال کر ورا کو ہدایت دی اور خود کسی چوپائے کی طرح چلتا ہوا زینوں کے اختتامی سرے پر پہنچ گیا۔

زینوں کی سرنگ سے ہو کر آنے والی آوازیں قابل فہم ہی نہیں' تشویش ناک تھیں۔ ایس ایچ او کی غصیلی آواز گونج رہی تھی "وزیری کا ٹھکانا نہیں بتاؤ گے تو میں تم سب کو حوالات میں ڈال دوں گا۔ فیڈرل ایجنسی بھی تم لوگوں کو وہاں سے نہیں نکال سکے گی۔"

"تم بلاوجہ ہم پر برہم ہو رہے ہو" اس بار سلطان شاہ بھی ناراض لگ رہا تھا "جہانگیر بار بار تمہیں بتا رہا ہے کہ وزیری اس کا دوست ضرور ہے لیکن ایک مدت سے غائب ہے۔ بشیر اور ارشد کے کاغذات چیک کرنے کے باوجود تم جس ذہنی کرب کا شکار ہو اس کے لیے تمہیں معذرت خواہ ہونا پڑے گا۔"

"قانون کی پکڑ میں آتے وقت ہر مجرم اسی طرح بیکار کر پارسائی کے دعوے کرتا ہے" ایس ایچ او استہزائیہ لہجے میں کہہ رہا تھا "حوالات میں ایک رات گزرتی ہے تو سارا نشہ ہرن ہو جاتا ہے۔ میں دیکھوں گا کہ سورج نکلنے کے بعد تم کتنی لمبی چوڑی باتیں کرتے ہو۔"

"ہم تم سے الجھنا نہیں چاہتے۔ اس نے..." وہ غزالہ کی آواز تھی جسے خاموش کرا دیا گیا۔

"تم چپ رہو" ایس ایچ او اس پر گرجا تھا "میں زنانیوں کے منہ نہیں لگتا۔ ابھی تمہارے مرد زندہ ہیں۔ مجھے ان سے بات کرنے دو۔ تمہیں جو کہنا ہے وہ تھانے کے منشی کو لکھوا دینا۔"

"تم فیکٹری کا چپا چپا کھنگال چکے ہو۔ یہاں تمہیں کسی جرم کا نشان تک نہیں ملے گا" اس بار جہانگیر اپنا دل کڑا کر کے بول رہا تھا "ہتھیار فیڈرل ایجنسی والوں کے ہیں۔ میرا قصور صرف شراب رکھنے کا ہے۔ یہ میں خود پیتا ہوں۔ میری ساری بوتلیں لے جا کے تم ظلم کر رہے ہو۔"

"شراب کے بڑے تمہارے منہ سے پوری بوتل کی بو آ رہی ہے مگر باتیں منشی کی کر رہے ہو۔ فکر مت کرو۔ شراب پینے اور رکھنے کے جرم میں تمہارے خلاف پرچہ نہیں کٹے گا۔ بڑے قریبوں پر ایسے بھونڈے سے الزام اچھے نہیں لگتے۔ اب تم سب تھانے چلنے کی تیاری کرو۔ رات میں بلاتا ہوں اپنے قریبوں کو۔"

"میں آخری بار کہہ رہا ہوں" سلطان شاہ بولا "سب کو اپنے ساتھ لے جاؤ لیکن اس عورت کو تنگ مت کرو۔ میں ہاتھ جوڑ کر کہہ رہا ہوں کہ ہمیں امتحان میں مت ڈالو۔ ہم ہر زیادتی خاموشی سے سہہ سکتے ہیں لیکن اپنی عورتوں کو چادر اور چار دیواری سے باہر نہیں دیکھ سکتے۔"

سلطان شاہ کی آواز کے کرب کو میں خوب سمجھ رہا تھا۔ اس کے دل سے نکلی ہوئی فریاد ایس ایچ او کے دل کو موم کر گئی اور وہ بولا "مجھے کون سا عورت کا اچار ڈالنا ہے اسے رکھو اپنی چار دیواری میں۔ بشیر اور ارشد کے سوا تم تینوں میرے ساتھ چلو گے۔"

وہ بات سنتے ہی میں نے سمجھ لیا کہ وہ جہانگیر اور سلطان شاہ کے ساتھ رستم خان کو بھی لے جانے کا ارادہ رکھتا تھا۔ شاید ان لوگوں نے فیکٹری کے دوسرے حصوں کا رخ نہیں لیا تھا۔

میں نے دل ہی دل میں سوچا کہ بہت سی باتیں یوں خود بخود ہوتی چلی جاتی ہیں کہ وقتی طور پر ناگوار گزرتی ہیں لیکن بعد میں وہی بڑے واقعات کی بنیاد بن جاتی ہیں۔ وہ میرا ہی عجیب سی ضد تھی کہ موتی لال کو وہ اپنے ہاتھوں سے مارے گی۔ دل کھول کر اس کی درگت بنانے کے بعد ویرا اسے بے ہوش کر کے تاریکی میں بند کر آئی۔ موتی لال کی نگرانی کرنے والا شخص پہلے ہی بر ناب کو لے کر فرار ہوا تھا اگر وہ دو واقعات رونما نہ ہوئے ہوتے تو اس وقت کا نقشہ ہی مختلف ہو سکتا تھا۔ کنستروں والے گودام میں ہونے والی چوری ہوتی اور وہاں ایک مسلح آدمی بھی کھڑا ہوا نظر آتا تو پولیس والے فیکٹری کی حدود میں داخل ہوتے ہی اس طرف لپکتے اور موتی لال ہمارے قبضے سے نکل کر ان کی تحویل میں چلا جاتا۔ اگر ویرا اسے مار بھی ڈالتی مگر گودام کی روشنی گل نہ کرتی تب بھی تاریک اور ویران پڑی ہوئی فیکٹری میں کنستروں کا روشن گودام فوراً پولیس والوں کی توجہ اپنی طرف مبذول کرا لیتا۔ ایسی صورت میں ہمیں موتی لال کے عجائب خانہ بیان سے تو نجات مل جاتی لیکن ایک بگڑی ہوئی لاش کے بارے میں جواب دہی مشکل ہو جاتی۔

نیچے خاموشی پھیلی ہوئی تھی۔ اب آوازیں سنائی دے رہی تھیں۔ شاید جہانگیر اور سلطان شاہ روانگی کی تیاری کر رہے تھے۔

"جلدی کرو۔ ابھی مجھے روزنامچہ بھی پورا کرانا ہے" ایس ایچ او نے ہانک لگائی۔

چند ثانیوں بعد ہی زینے پر متعدد قدموں کی آوازیں گونجنے لگیں۔

میری دانست میں اس ڈرامے کا وہ انجام خاصا افسوسناک تھا۔ میں، ویرا اور غزالہ صحیح سلامت اور محفوظ تھے۔ میری وجہ سے آنے والا سرکاری عتاب ایک بار پھر جہانگیر کو سہنا پڑا تھا۔

رفتہ رفتہ وہ ساری آوازیں معدوم ہو گئیں۔ نیچے زیادہ گاڑیوں کے انجن بیدار ہونے لگے۔ ویرا بدستور چھت پر بیٹھی ہوئی تھی۔ میں اداسی کے عالم میں آخری سیڑھی پر بیٹھا اگلے اقدام کے بارے میں سوچ رہا تھا کہ اچانک خوف کی ایک سرد لہر میرے وجود میں سرایت کر گئی۔

وہ ہلکی سی دستک تھی۔ کوئی بہت تیزی کے ساتھ اوپر آ رہا تھا۔ میں نے چونک کر پھرتی سے اپنی جگہ چھوڑ کر چھت پر سرکنا چاہا لیکن کامیاب نہیں ہو سکا۔ اسی اثنا میں آنے والا وجود سامنے آ گیا اور میرے منہ سے بے ساختہ اطمینان کا ایک گہرا سانس خارج ہو گیا۔

آنے والی غزالہ تھی۔ وہ ننگے پاؤں بدحواسی کے عالم میں زینوں پر دوڑتی آ رہی تھی۔ زینوں کے اختتام پر مجھے دیکھ کر وہ جہاں تھی وہیں تھم گئی۔ اس کی پھٹی پھٹی آنکھیں حیرت اور بے یقینی کے عالم میں میرے چہرے پر جمی ہوئی تھیں۔ لمحوں ہی لمحوں میں اس کے نرم و نازک لبوں کے گلابی گوشے پھڑپھڑائے اور پھر اس کی آنکھوں میں نمی سی تیرنے لگی۔

اس کی معصومانہ فکرمندی سے میرا دل بھی تڑپ اٹھا۔ میرا دل چاہا کہ لپک کر اسے اپنے بازوؤں میں سمیٹ لوں لیکن میں ایسا نہیں کر سکا۔ ابھی تک مطلع صاف نہیں ہوا تھا۔ جاتے جاتے بھی پولیس والوں میں سے کوئی اوپر آ سکتا تھا۔

"تم واپس جاؤ اور تھوڑی دیر تک انتظار کرو۔" میں نے تیز لہجے میں سرگوشی کی۔ وہ ڈبڈبائی ہوئی آنکھوں کے ساتھ مڑ کر سیڑھیاں اترتی چلی گئی اور میں آسودگی کے ایک انوکھے احساس کے ساتھ مسکرانے لگا۔

آخر نیچے کا شور کم ہونے لگا۔ گاڑیوں کے انجنوں کی غراہٹیں دور ہوتے لگیں۔ میں تیزی کے ساتھ چھت پر گیا اور ویرا کو اوپر نے کی اجازت دے دی۔ وہ پہلے سے میرے اشارے کی منتظر تھی۔ فوراً ہی دیوار پھاند کر چھت پر آ گئی اور بے ساختہ بولی "آج تم نے کمال کر دیا۔ میں خود کو بند گلی میں دیوار سے لگتا ہوا محسوس کر رہی تھی۔ اگر تم کو مجھے پناہ لینے کا خیال نہ آتا تو ہمیں بڑی بے سروسامانی کی موت کو گلے لگانا پڑتا۔"

"یہ بھی ایک کڑا امتحان تھا۔ وہ جہانگیر، سلطان شاہ اور رستم خان کو لے گئے ہیں۔ ان کو چھڑانے کے لئے اول خان کو خود آنا پڑے گا ورنہ ایس ایچ او اسے اپنی انا کا مسئلہ بنا لے گا۔"

"پھر نیچے کیوں نہیں چلتے؟" اس نے میری پسلیوں میں ٹہوکا دے کر کہا "غزالہ تمہاری طرف سے پریشان ہو رہی ہوگی۔ جا کر اسے اپنی صورت دکھا دو۔"

"وہ سیڑھیوں پر میری صورت دیکھ کر واپس جا چکی ہے۔ ان لوگوں کے نیچے اترتے ہی وہ اوپر چڑھ آئی تھی۔ میں نے احتیاط کے طور پر اسے واپس بھیج دیا۔ ہمیں کچھ دیر یہیں رکے رہنا چاہئے۔"

"تو یہ کہو کہ مجھے نیچے پر روک کر بڑی بے دردی سے راز و نیاز کر رہے تھے۔" وہ مسکراتے ہوئے بولی۔

"اگر بھی لیتا تو کوئی حرج نہیں تھا لیکن بدقسمتی سے ہمارے درمیان کئی سیڑھیوں کا فاصلہ تھا۔"

"تو آؤ آج کی گلو خلاصی کی خوشی میں ہم دونوں کچھ راز و نیاز

کئے لیتے ہیں۔"

"خدا کا خوف کرو دریا!" میں نے اسے پرے دھکیل دیا "یہ بڑی سنگین رات ہے ہمارے پیچھے تین قریبی تھانے پہنچ چکے ہیں اور ہر طرف ہماری تلاش جاری ہے۔ ان خطرناک حالات میں تمہیں اٹکھیلیاں سوجھ رہی ہیں۔ بعض اوقات تم بے حسی کی حد تک خود غرض ہو جاتی ہو۔"

"خود غرض نہیں' یہ میرا پرانا مرض ہے۔" وہ دبی دبی ہنسی کے ساتھ بولی "سنگین خطرات میں گھرنے کے بعد میری جمالیاتی حس پوری طرح بیدار ہو جاتی ہے اور میں بہکنے لگتی ہوں۔ ان تھانوں کے بارے میں تمہیں فکرمند ہونے کی ضرورت نہیں۔ ان احمقوں نے انچیج سے فون بند کروانے کے بجائے تار کاٹنے پر اکتفا کیا ہے۔ تم نار جوز کر اول خان سے بات کر سکو گے۔ وہ آ کر سارے معاملات سنبھال لے گا۔"

میں نے اندرونی دیوار کی آڑ میں نیچے بیٹھ کر سگریٹ سلگائی اور اپنی سوچوں میں گم ہو گیا۔ دریا کے دماغ پر اس وقت واقعی شوخی سوار تھی۔ وہ بھی میرے برابر میں آ بیٹھی۔ اس بار میں نے اسے روکنے یا ٹوکنے کے بجائے نظرانداز کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

میں سگریٹ ختم بھی نہیں کر پایا تھا کہ بشیر اوپر آ پہنچا "آ جاؤ' سرداوں لوگ جا چکے ہیں۔"

"یہ پیچھے کون کون ہے؟" میں نے انجان بن کر سوال کیا۔

"آج پہلی بار ہماری شناخت نہیں مانی گئی۔" وہ دکھ بھری آواز میں بولا "اس شناخت پر ہمارے لئے پھاٹکوں کے دروازے کھل جاتے ہیں۔ وہ تمہاری تلاش میں مجھے ناکام ہونے کے بعد دوسروں کو اٹھا لے گئے۔ اب میرے ساتھ بی بی صاحبہ ہیں اور ارشد نے پھاٹک پر ڈیوٹی سنبھال لی ہے۔"

"جلدی سے کچھ فون کے کٹے ہوئے تار جوڑو' مجھے اول خان سے بات کرنی ہے۔" میں نے زینے اترتے ہوئے کہا۔

"میں نے تار جوڑ دیئے ہیں لیکن فون کام نہیں کر رہا ہے۔" اس نے بری خبر سنائی "شاید انہوں نے جھٹکے مار کر ٹیلی گراف کے کھمبے پر سے تار توڑ دیئے ہیں۔ مجھے سیڑھی لے کر کھمبے پر جانا ہو گا۔" ہم زینے طے کر کے ڈرائنگ روم میں پہنچ گئے جہاں ایسی ابتری پھیلی ہوئی تھی جیسے وہاں بدمست شرابیوں نے افراتفری مچائی ہو۔ قالین جگہ جگہ سے سمٹا ہوا تھا۔ جلی ہوئی سگریٹوں کے ٹونے قالین پر مسلے ہوئے تھے۔ صوفے وغیرہ اپنی جگہیں چھوڑ چکے تھے اور کمرا تمباکو کے جلے جلے دھوئیں سے بھرا ہوا تھا۔ غزالہ ڈرائنگ روم کے ایک گوشے میں خاموشی اور وقار کے ساتھ بیٹھی ہوئی تھی۔

"وہ اوپر گئے تو میرا دم نکل گیا تھا کہ تم دونوں پکڑ لئے جاؤ گے۔" وہ دریا سے گلے مل کر کانپتی ہوئی آواز میں بولی "وہ ناکام واپس لوٹے تو میں اور زیادہ پریشان ہو گئی کہ کھلی چھت سے تم دونوں کہاں غائب ہو گئے۔ تم نے ان لوگوں پر کیا منتر پھونکا تھا کہ انہیں کچھ نظر نہیں آیا۔"

"رہوڈی کا منتر تھا۔ آخری لمحات میں یہ مجھے چھجے پر اتار لے گیا تھا۔" دریا قہقہہ مار کے بولی۔

"بے ہوش قیدی کو لے جانے والا نرری بھی ابھی تک نہیں لوٹا۔" انہیں اپنی باتوں میں الجھا ہوا چھوڑ کر میں بشیر سے مخاطب ہو گیا۔

"اسے اب تک لوٹ آنا چاہئے تھا۔"

"اس وقت ہماری نفری بہت کم ہو گئی ہے۔ ہم میں سے کوئی باہر نہیں جا سکتا۔ تم کھمبے پر جا کر تار جوڑنے کی کوشش کرو۔ انہیں رات ختم ہونے سے پہلے تھانے سے واپس لانا ہے۔"

"میں کوشش کرتا ہوں۔ ویسے تو سارے پولیس والے واپس چلے گئے ہیں لیکن میرا اندازہ ہے کہ انچارج نے یہاں کی نگرانی کے لئے ایک دو قری ضرور چھوڑے ہوں گے۔ تم بالکل باہر نہ نکلنا۔"

میں اس کی ہمدردانہ ہدایت پر مسکرا کر رہ گیا۔ وہ بے چارہ اپنی شناخت کے غیر موثر ثابت ہونے پر سخت شرمندگی میں مبتلا نظر آتا تھا جب کہ اس معاملے میں وہ سراسر بے قصور تھا۔

وہ خاموشی سے چلا گیا اور میں نے ٹہل کر گیسٹ ہاؤس کا جائزہ لینا شروع کر دیا۔

پولیس والوں نے تلاشی کے دوران میں گھر میں کوئی توڑ پھوڑ نہیں مچائی تھی لیکن انہوں نے اپنے سامنے نظر آنے والی ہر چیز کو بکھیر کے رکھ دیا تھا۔ الماریوں سے کپڑوں کے ڈھیر باہر گرا دیئے گئے تھے۔ مسہریوں سے گدے اور تکیے نیچے کھینچ لئے گئے تھے۔ جہانگیر کی بڑی وائن کیبنٹ سے ساری بوتلیں نکال لی گئی تھیں۔ غنیمت یہ تھا کہ دریا اور غزالہ کی مشترکہ خواب گاہ کی سنگار میز کے نچلے خانے میں متفرق چیزوں کے درمیان چھپی ہوئی بیم گن ان لوگوں کی نظروں سے بچ گئی تھی ورنہ تقریباً ہر چیز کے ساتھ اکھاڑ پچھاڑ کی گئی تھی۔

میں نے کئی بار دونوں فون دیکھے لیکن وہ بدستور بے جان پڑے ہوئے تھے۔

کچھ دیر بعد فیکٹری کا آہنی پھاٹک کھلنے کی پرشور آواز سن کر ہم تینوں ہی بری طرح چونک پڑے۔ میں نے بے ساختہ برآمدے کی تمام روشنیاں گل کیں اور اندھیرے میں چھپ کر پھاٹک کا جائزہ لینے کے لئے ادھر دوڑ لگا دی۔ اس آواز پر غزالہ کے ساتھ دریا بھی بوکھلا گئی تھی کیونکہ اس فیکٹری کا پھاٹک عام طور پر بہت زیادہ شور کے ساتھ نہیں کھلتا تھا۔

میں برآمدے میں پہنچا تو وہ دونوں بھی سائے کی طرح میرے پیچھے لگی ہوئی تھیں۔

یہ دیکھ کر مجھے اطمینان ہوا کہ کھلے ہوئے پھاٹک میں سے اول خان کے تیسرے قریبی کی گاڑی اندر داخل ہو رہی تھی۔ آخرکار وہ پرتاب ادھیکاری سے چھٹکارا حاصل کر کے آ ہی گیا تھا۔ اس کی

گاڑی اندر پہنچتے ہی ارشد نے دوبارہ پھاٹک بند کر دیا۔ اس بار بھی اس نے آہنی کنڈوں کو دانستہ کھڑکایا تھا تاکہ اندر والے پھاٹک کھلنے اور بند ہونے سے باخبر رہ سکیں۔

"اوپر چلے تم!" میں نے نمبرے آری کو گاڑی سے اترتے دیکھ کر بڑے اندے سے ہدایت دی اور وہ گاڑی کے دروازوں کو لاک کیے بغیر فرنگی عمارت میں داخل ہو گیا۔

میں اس کے ساتھ ہی ڈرائنگ روم میں پہنچا۔ میں واپسی میں تاخیر ہونے پر اس سے کڑی باز پرس کا ارادہ کیے بیٹھا تھا لیکن اس نے میرا سامنا کرتے ہی مشتعل انداز میں بولنا شروع کر دیا "میں واپس آیا تو یہاں پولیس کی کئی گاڑیاں جمع تھیں۔ میں اندر آنے کے بجائے آگے نکلتا چلا گیا۔ میں ٹیلی فون کر کے یہاں کے حالات جاننا چاہتا تھا لیکن مجھے کہیں کوئی پبلک ٹیلی فون نہیں مل سکا۔ میں نے بڑی مشکل سے ایک میڈیکل اسٹور سے فون کیا تو کافی دیر تک یہاں کے دونوں فون مصروف ملتے رہے۔ اس پر میرا ماتھا ٹھنکا کہ یہاں کوئی گڑبڑ ہو گئی ہے۔ میں صاحب کو یہاں چھوڑ کر گیا تھا۔ میں نے مجبور ہو کر اسٹیشن فور کے ڈیوٹی افسر کو یہاں کے بدلے ہوئے حالات سے آگاہ کرنے کے لیے فون کیا تو وہاں صاحب خود موجود تھے۔ فیکٹری پر پولیس کی کئی گاڑیوں کی موجودگی کی خبر سن کر وہ پریشان ہو گئے۔ وہ کسی بھی وقت یہاں پہنچ سکتے ہیں۔ انہیں خبر دینے کے بعد میں نے ایک پیٹرول پمپ سے گاڑی کی اسٹپنی پر ہوا کا پریشر پڑھوایا تاکہ کسی ایمرجنسی میں ہم صرف ایک ٹائر کی وجہ سے نہ پھنس جائیں۔ اس کام سے فارغ ہو کر میں سیدھا آیا ہوں۔"

اس کی تفصیلی رپورٹ سن کر میرا غصہ فرو ہو گیا اور میں نے نرم لہجے میں کہا "تم نے میرا بہت بڑا بوجھ ہلکا کر دیا ہے۔ میں اول خان سے بات کرنے کے لیے بے چین تھا۔"

"پولیس ہمارے تین زخمیوں کو لے گئی ہے۔ فون کی لائنیں بھی توڑ پھوڑ دی گئی ہیں۔" وریا نے اس کی معلومات میں اضافہ کیا "بشیر کھمبے پر سیڑھی لگا کر رابطہ جوڑنے کی کوشش کر رہا ہے۔"

"میں اسے دیکھتا ہوا آیا ہوں لیکن اس کے پاس نہیں رکا تھا۔"

"تم واقعی بہت ہوشیار ہو۔" مجھے اعتراف کرنا پڑا "تم بھی یہیں موجود رہو۔ ہمیں اول خان کی آمد کا انتظار کرنا ہے۔ تمہارا قیدی اسی گودام میں بند پڑا ہے۔ وہاں اندھیرا ہی رہنے دینا۔"

"اندھیرے میں تو وہ چیخ چیخ کر قیامت کھڑی کر دے گا۔" وہ ہکلاتے ہوئے لہجے میں بولا "اس گودام میں بلیوں کے برابر چوہے بھرے ہوئے ہیں۔ اسے ادھیڑ کر رکھ دیں گے۔"

"فکر مت کرو... اس کے منہ میں کپڑا بھی ٹھنسا ہوا ہے۔" وریا بے پروائی سے بولی "چوہے اس کے کھلے ہوئے زخموں پر منہ مارتے رہیں گے تو صبح تک اس کا دماغ ٹھکانے آ جائے گا۔ یہ بہت اچھی بات ہے کہ اس گودام میں پہلے سے قدرتی تشدد کا انتظام ہے۔"

اس نے اپنا ہاتھ پیشانی تک لے جا کے سلام کیا اور فوراً ہی واپس لوٹ گیا۔

"سونی لال کے معاملے میں ابھی تک ساری خوش نصیبیاں ہمارا ساتھ دے رہی ہیں۔" میں نے وریا سے کہا "پہلے وہ پولیس والوں کی نظروں سے بچا رہا اب چوہوں میں عیش کر رہا ہو گا۔"

"اس پر لعنت بھیجو اور اپنے ساتھیوں کی فکر کرو۔ ان کے بارے میں تھانے دار کے تیور اچھے نہیں تھے۔" غزالہ نے میرے تبصرے پر کسی خوشی کا اظہار کیے بغیر کہا۔

"ان کے لیے اول خان ہی کچھ کر سکتا ہے۔" میں نے اداسی سے کہا "ہم اس کا انتظار کریں گے۔"

وقت کا سفر جاری رہا۔ انتظار کرتے کرتے ہماری آنکھیں پتھرانے لگیں لیکن اول خان نہیں آیا۔ اس دوران میں بشیر بھی ناکام رہا تھا۔ کھمبے پر اندھیرا ہونے کی وجہ سے وہ کھمبوں میں فیکٹری کے تار تلاش نہیں کر سکا تھا۔ اسے تاروں کے سرے مل جاتے تو وہ انہیں کسی دوسری لائن سے بھی جوڑ سکتا تھا لیکن اس کی نوبت ہی نہیں آ سکی تھی۔ اول خان کو فیکٹری میں پولیس کی موجودگی کی خبر مل چکی تھی اس لیے ٹیلی فون کا معاملہ اتنا اہم نہیں رہا تھا لیکن اول خان کی آمد میں ہونے والی غیر معمولی تاخیر نے ہم تینوں کو ایک نئی تشویش میں مبتلا کر دیا تھا جو ہر لمحے بڑھتی ہی جا رہی تھی۔

جم کلارک کے قتل اور پھر اس کے ملک کے سفارت کار دولی کے متوقع رہائی کے نتیجے میں اسپیشل ٹاسک فورس والوں نے پنگا لینے کے بجائے اسٹیشن فور کو اس کے پرانے ٹھکانے سے سپر ہائی وے کی ایک دور افتادہ فارمنگ ریج میں منتقل کر دیا تھا۔ مجھے خوف لاحق ہو چلا تھا کہ اول خان وہاں سے بدحواسی کے عالم میں روانہ ہونے کے بعد ٹریفک کے کسی حادثے کا شکار نہ ہو گیا ہو۔

مجھے بہت شدت سے ایس ٹی ایف کے حساس اسلحہ اور مواصلاتی آلات یاد آ رہے تھے لیکن بدقسمتی سے اس رات کسی کے پاس کوئی ایریل نہیں تھا۔

ہم تینوں مصروف رہنے کے لیے ڈھونڈ ڈھونڈ کر موضوعات تلاش کرتے رہے مگر ہر بحث چند فقروں کے بعد دم توڑ جاتی تھی۔ وریا کو شکوہ تھا کہ پولیس والے جہانگیر کی خواب گاہ سے شراب کی ساری بوتلیں سمیٹ کر لے گئے ورنہ وہ بادہ نوشی میں مصروف رہ کر صبح تک جاں ارچہ بند رہ سکتی تھی۔ اس نے بجا طور پر نشان دہی کی کہ میں پچھلے چند دنوں سے مے نوشی سے گریز کر رہا تھا۔ اسے میں نے مذاق میں ٹال دیا مگر حقیقت یہ تھی کہ اس بارے میں مجھ پر خود ملامتی کی رو طاری تھی۔

میں ہیروئن کا شکار ہونے والوں کے دردناک انجام سے لرز کر نشے کے خلاف ہوا تھا۔ بنیادی طور پر میرے وہ احساسات منشیات کی اس ساتوں وبا کے خلاف تھے جو ہمارے نوجوانوں کو تیزی کے ساتھ مفلوج اور ناکارہ بنا رہی تھی جب کہ میں خود شراب کے نشے میں مبتلا تھا۔ یہ لعنت ایک سنگین سے بڑھ کر رفتہ رفتہ مجھ

ناگزیر ضرورت بنتی جا رہی تھی۔ میرے اعصاب اس کی طلب میں جلا رہے تھے۔ یہ احساس ہوتے ہی میرے ذہن پر خود ملامتی کی ایک لہر طاری ہو چلی تھی۔ شراب کی طلب ابھرتے ہی میرے ذہن کے کسی گوشے سے ملامت بھری تنبیہہ ابھرتی تھی اور میرا بڑھتا ہوا ہاتھ رک جاتا تھا۔ میں نے نہایت خاموشی کے ساتھ اپنی اس بری عادت سے چھٹکارا پانے کی کوشش شروع کی تھی مگر مجھے حیرت تھی کہ رویا نے اس خاموش تبدیلی کو بھی محسوس کر لیا تھا۔

ہم تینوں نے مقصد ذہنوں پر سر کھپا کر طویل ہوتے ہوئے انتظار کی اعصاب شکن گھڑیاں گزارتے رہے۔ صبح ساڑھے چار بجے کے قریب صنعتی علاقے کی فضا میں رچے ہوئے رتجگے مشینی شور کے تسلسل میں کسی ہارن کی تیز آواز گونجی تو ہم چونک پڑے۔ وہ آواز فیکٹری کے پھاٹک کے قریب ہی سے آتی ہوئی محسوس ہوئی تھی۔ میں اپنی جگہ چھوڑ کر دوبارہ تاریک برآمدے میں پہنچ گیا۔

ارشد نے راشنہ پر شور آوازیں پیدا کرتے ہوئے پھاٹک کھولا۔ کار پر پہلی نظر پڑتے ہی میرا دل خوش ہو گیا۔ آنے والی کار کی ڈرائیونگ سیٹ پر اول خان نظر آیا تھا۔ اس کے برابر والی سیٹ پر جہانگیر بیٹھا ہوا تھا۔ پچھلی نشست بھی خالی نہیں تھی۔

فون بند ہو جانے کے بعد ہم لوگ باہر والوں سے کٹے ہوئے تھے لیکن اول خان نے شاید فیکٹری میں پولیس کی موجودگی کی خبر پاتے ہی اپنی کارروائی کا آغاز کر دیا تھا۔

اس نے اسٹیشن فورڈ کی نئی عمارت میں بیٹھے بیٹھے پورے واقعات کا سراغ لگایا اور فیکٹری سے تینوں افراد کی گرفتاری کی خبر ملتے ہی فیکٹری آنے کے بجائے متعلقہ تھانے کی طرف دوڑ پڑا۔ اس نے وہاں کیا طوفان کھڑا کیا ہوگا' وہ ایک الگ کہانی ہو سکتی تھی۔ اہم ترین بات یہ تھی کہ وہ وقت ضائع کیے بغیر تینوں افراد کو تھانے سے نکال لایا تھا۔

گاڑی کا انجن بند کر کے وہ چاروں چند ثانیوں کے لئے نیچے رک کر بشیر سے باتیں کرتے رہے پھر عمارت میں داخل ہو گئے۔ ہم تینوں ان کے استقبال کے لئے لپک کر زینوں پر پہنچ گئے۔

"خدا کا شکر ہے کہ اول خان نے ہمیں بے آبروئی سے بچا لیا۔" سلطان شاہ نے سامنا ہوتے ہی بے ساختہ کہا "ورنہ آج ہماری مٹی پلید ہونے میں کوئی کسر باقی نہیں رہ گئی تھی۔"

سلطان شاہ اور جہانگیر' اول خان کے ساتھ تھے۔ وہ تینوں اوپر پہنچے بھی نہیں پائے تھے کہ ایس ٹی ایف کے تینوں اری جہانگیر کی بوتلوں کے رزقی تھیلے اٹھائے اوپر آ گئے۔ رشیم خان غالباً گاڑی سے اترتے ہی اپنی جگہ سنبھال چکا تھا۔ سلطان شاہ حیرت سے میری طرف دیکھے جا رہا تھا۔

"آج کی یہ چوٹ مجھے عمر بھر یاد رہے گی۔" اول خان متاسفانہ انداز میں بولا "سب کچھ اتنے منظم طریقے پر ہوا کہ کوئی بھی دوسروں کے لئے کچھ نہیں کر سکا۔ مجھے حیرت یہ ہے کہ تم کھلی ہوئی چھت پر ہونے کے باوجود پولیس والوں سے کیسے بچ گئے۔"

"بہت معمولی سی حاضر دماغی تھی۔ بات ذہن میں آئی اور میں رویا کو لے کر تاریک چھجے پر اتر گیا۔ انہوں نے میری توقع کے عین مطابق ادھر جھانکنے کی زحمت نہیں کی اور ہم صاف بچ گئے۔"

"ایس ایچ او کی ٹوپی اور پیٹی کے ساتھ ریوالور بھی ہمارے سامنے ڈال دیا گیا تھا۔" جہانگیر نے بھرائی ہوئی آواز میں بتایا "اس کو بہت سے ماتحتوں سمیت معطل کر دیا گیا ہے۔ ان کی بحالی ہماری مرضی کے بغیر نہیں ہو گی۔ اول خان نے پورے تھانے کو الٹ کر رکھ دیا تھا۔ اس وقت بھی ایس ایس پی کے عہدے تک کے سارے افسر تھانے میں سر جوڑے بیٹھے ہیں تاکہ آئندہ ایسے کسی تصادم کا اعادہ نہ ہو۔"

"مگر یہ ہوا کیسے؟" مجھے گزرے ہوئے واقعات پر سخت خلش تھی "بشیر اور ارشد کی شناخت کو تسلیم کیوں نہیں کیا گیا؟ میں تو بجٹ اس بات پر رشک کرتا رہا ہوں کہ تمہارے آدمیوں کو بدترین حالات میں بھی شہر بھر میں کہیں کوئی رکاوٹ پیش نہیں آتی۔"

"اتفاق!" اول خان مسکرا کر بولا "رحیم اور راجہ کے قتل کے بعد رونما ہونے والے واقعات کے حوالے سے میں پہلے ہی تمہیں بتا چکا ہوں کہ ملک کے ہر پولیس افسر کو اس بات سے آگاہ کرنا عملاً ممکن نہیں ہے کہ ایس ٹی ایف کیا ہے اور یہ کن لوگوں کی پشت پناہی کرتی ہے۔ قانون سے ماورا خفیہ اداروں کے اہل کاروں کو سب سے بڑی مشکل یہی پیش آتی ہے کہ کبھی بھی وقت کوئی ان کا جواز تسلیم کرنے سے انکار کر دیتا ہے اور کوئی المناک سانحہ رونما ہو جاتا ہے۔ ایس ایچ او کے دماغ پر پندرہ لاکھ کی انعامی رقم سوار تھی۔ اسے بالکل اندازہ نہیں تھا کہ بشیر اور ارشد کے اختیار کو مسترد کر کے وہ کیا کر رہا ہے۔ تمہیں یہ سن کر تعجب ہوگا کہ یہاں سے لے جائی جانے والی ہر چیز اس نے اپنے ہاتھوں سے گاڑی میں لادی ہے۔"

"تو کیا ہتھیاروں کی پیٹی بھی واپس لوٹا دی گئی؟" غزالہ نے تعجب سے پوچھا۔

"میں نے کہا نا کہ ہر چیز آ گئی ہے۔ اس وقت ہم فرضی شناخت بھی کرو دیں تو ہماری بتائی ہوئی مزید اشیا بازار سے خرید کر لوٹائی جائیں گی۔" اول خان نے زور دے کر کہا "اب پولیس والے جہانگیر کی فیکٹری سے ہمیشہ دور دور رہیں گے۔ میری طرح وہ بھی اس سبق کو نہیں بھلا سکیں گے۔"

"تمہارے آدمی بہت ہوشیار اور فرض شناس ہیں۔" میں نے بجا طور پر تعریف کرتے ہوئے کہا "مجھے تاب کو لے جانے والے باہر سے حالات بھانپ کر تمہیں بروقت مطلع نہ کیا ہوتا تو تمہیں بہت تاخیر سے اس واقعے کا علم ہوتا۔ انہوں نے فون کے تار لیچ کر ہمارے مدد بازو کاٹ دیے تھے۔"

"فکر مت کرو۔ اب وہ خود ہی تمہارے فون درست کروانے کے لیے بھاگے پھر رہے ہوں گے۔ آج میرے آدمیوں کے ساتھ سنگین زیادتی کی گئی ہے۔ اگر میں اس واقعے کی باقاعدہ رپورٹ

... اعلیٰ افسروں کی نوکریاں جاتی رہیں گی لیکن میں نے اس ... کو بھی ختم کرنے کا ارادہ کر لیا ہے۔"

"لیکن یہ سب کیسے ہوا؟" سلطان شاہ بولا "پولیس اچانک ہی ... کیسے پہنچ گئی؟"

میں اس بارے میں چھت پر پولیس والوں کی باتیں سن چکا تھا ... ازل خان کی اطلاع زیادہ مستند ہونی چاہیے تھی۔

"کسی غیر ملکی نے ٹوٹی پھوٹی اردو میں تھانے کے محرر کو فون پر اطلاع دی تھی" ازل خان نے ہم لوگوں کو آگاہ کیا "سب کے ذہنوں میں ایک ہی بات آئی کہ مخبری کرنے والا قونصل خانے کا کوئی ملازم تھا۔ ایس ایچ او کا خیال تھا کہ قونصل خانے نے زینی کی گرفتاری پر خطیر انعام مقرر کیا ہے۔ وہ لوگ اسے ہر قیمت پر پکڑوانا چاہتے ہیں لیکن کھل کر خود میدان میں بھی نہیں آنا چاہتے۔ ایس ایچ او کو بھی زبانی روئی کی صورت میں بدہ رنا کہ ملنے کی امید بندھی تو اس نے بازی شروع کر دی۔ اتنا بڑا اقدام نہ ہوتا یا فون کرنے والا کوئی مقامی ہوتا تو ایک فون پر اتنی بڑی کارروائی کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا تھا۔"

"تمہاری دانست میں تھانے کو کون فون کر سکتا تھا؟" زبرا نے پوچھا۔

"ویسے تو کوئی بھی ہو سکتا تھا لیکن دوسروں کو زینی کی کمین گاہ کی ہوا بھی نہیں لگی تھی۔ اس راز سے صرف ایلن، جیفری اور بیئرنگ واقف ہیں" ازل خان نے میرے بتائے ہوئے پورے نام دہرا کر سب کو حیران کر دیا "وہ فون کال ان ہی کی طرف سے کی گئی ہو گی۔ فیکٹری کے نواح میں فائرنگ کی زد سے وہ بچ کر نکل گئے لیکن انہوں نے پولیس کو تمہارے پیچھے لگا کر بدلہ لے ہی لیا۔"

"بدلہ؟" زبرا نے تحقیر آمیز لہجے میں کہا "میرا تو خیال ہے کہ وہ کمینگی کے مرتکب ہوئے ہیں۔"

"تم جو چاہو سمجھ لو۔ میں نے اپنی رائے ظاہر کر دی ہے۔ ان دونوں کے سوا کراچی میں کوئی تیسرا فرد نہیں ہے جو تمہاری اس پناہ گاہ سے واقف ہو۔ یہ تمہاری خوش قسمتی ہے کہ تم لوگ ان کے وار سے بال بال بچ گئے ہو۔ کسی وجہ سے مجھے پہنچنے میں دیر ہو جاتی اور تھانے کے ریکارڈ میں تم لوگوں کی گرفتاری کا اندراج ہو جاتا تو ایس ایچ او کی مرضی کے بغیر تمہیں باہر نہیں نکالا جا سکتا تھا۔"

"وہ دونوں اب بھی اطمینان سے نہیں بیٹھے ہوں گے۔ جلد ہی انہیں پتا چل جائے گا کہ ان کا وار خالی گیا ہے۔ میں صاف بچا رہا۔ میرے جو ساتھی پکڑے گئے وہ بھی تھوڑی دیر میں رہا کر دیے گئے۔"

"پتا چلنے دو" ازل خان نے بے پروائی سے مجھے تسلی دی "ان خبروں سے ان کے حوصلے مزید پست ہوں گے۔ انہیں اچھی طرح اندازہ ہو جائے گا کہ تم یہاں گہرے اثر و رسوخ کے مالک ہو۔"

"امریکن بہت جھنجلائیں گے" زبرا قہقہہ لگا کے بولی "انہوں نے جم کلارک کی موت کے بعد ہی سے رٹ لگائی ہوئی ہے کہ یہاں مجرموں اور ان کے دشمنوں سے جانبداری برتی جا رہی ہے۔"

"ان کے بارے میں بہت زیادہ سوچنا چھوڑ دو!" ازل خان نے سنجیدگی سے کہا "اس وقت ان کی سوچ بہت زہریلی ہو چکی ہے۔ انہوں نے افغانستان کی آزاد سرحدی پٹی میں مقامیوں کو وسائل پیدا کرنے کے لیے افیم سے ہیروئن بنانے کی ترغیب دی۔ افغانستان کو روسیوں کا قبرستان بنانے کی دھن میں انہوں نے مستقبل کے بھیانک خطرات پر غور کرنے کے بجائے وقتی فائدوں پر نگاہ رکھی۔ ہیروئن کی بڑے پیمانے پر تیاری کی غضب ... سرپرستی کے ساتھ اس کی مارکیٹ بھی پیدا کرتے رہے اور اب ہیروئن کی اندھی آمدنی رفتہ رفتہ پاکستان کی تحویل میں آنے لگی ہے تو ان حرام زادوں کو درد جگر شروع ہو گیا ہے۔"

"ہیروئن کی آمدنی پاکستان کی تحویل میں؟" زبرا نے حیرت سے دہرایا "یہ تم کیا کہہ رہے ہو؟ تم نے پاکستان کے بجائے پاکستانیوں کا ذکر کیا ہوتا تو بہتر رہتا۔ میں خود درجنوں ایسے پاکستانیوں سے واقف ہوں جو افغانستان سے لائی جانے والی ہیروئن اور اسلحے کے ہیر پھیر میں ارب پتی بن چکے ہیں۔"

"میں اپنی طرف سے کچھ بھی نہیں کہہ رہا" ازل خان تلخی سے بولا "یہ ان کی متعصبانہ بلکہ زہریلی سوچ ہے۔ وہ سمجھتے ہیں کہ پاکستان ہیروئن کی غیر قانونی تجارت سے بھاری سرمایہ حاصل کر کے دنیا بھر کی کھلی منڈیوں سے نقد ادائیگی پر ایسے آلات اور خام مواد خرید رہا ہے جو اس کی جوہری استعداد میں روز بروز اضافہ کر کے اسے ان کے ہم پلہ بنائے جا رہے ہیں۔ یہ باتیں میں مدتوں سے سنتا آ رہا ہوں مگر آج میں نے پہلی بار اپنی زبان کھولی ہے۔ پوری امریکن قوم میں یہی زہر پھیلایا جا رہا ہے۔ کوکین کی تیاری کے لیے امریکا سے ہزاروں ٹن ایسیٹون اور ایتھائل ایتھر کولمبیا بھیجنے والے تجارتی اداروں کی پردہ پوشی کی جاتی ہے لیکن منشیات کے چھوٹے سے چھوٹے پاکستانی کیریئر کو بھی ہیروئن کے عالمی اسمگلر کے روپ میں پیش کیا جاتا ہے۔ پاکستان کے حق میں یہ تعصب برتے ہوئے ہیں اور اس کی جائز باتوں کو بھی غلط رنگ میں اچھالتے ہیں۔ انہوں نے اپنا ایک تصور بنا لیا ہے کہ پاکستان میں قانون کی کوئی عملداری نہیں ہے۔ یہاں ہر کام طاقت اور غنڈا گردی یا رشوت کے بل پر کیا جاتا ہے۔ ان کے بارے میں سوچ کر اپنے ذہنوں کو مت تھکاؤ۔"

"مجھے خوشی ہے کہ آج تم میرے سامنے کھل کر بولے ہو" زبرا نے ازل خان کی تلخ ترین تقریر پر مسرت سے کہا "میرا باپ امریکن تھا۔ میں خود بھی اسی سرزمین کی پیداوار ہوں مگر میں تمہارے روشن خیالات سے سو فیصد متفق ہوں۔ یہ کھلا المیہ ہے کہ واشنگٹن میں منشیات کے بے تاج بادشاہ وہاں کی مہمان داری سے فیض اٹھاتے رہیں اور واشنگٹن والے اسلام آباد سے ہر چھوٹے بڑے اسمگلر کو اپنی تحویل میں دینے کا مطالبہ کرتے

رہیں۔ حیرت اس وقت ہوتی ہے جب لوگ کان دبا کر مظلوم ملزموں کو ان کے حوالے کر دینے میں عافیت محسوس کرتے ہیں۔"

"مجرم بلکہ ملزم ان کے حوالے نہ کیا جائے تو بری ہوتا ہے۔ ہر لیبیا کے قذافی کے خلاف ہوتا تو رہا ہے۔ آبادی اور صدارتی محل پر بمباری کی جاتی ہے۔ نشر و اشاعت کے ہر ذریعے سے ابلیسی کردار کشی کی جاتی ہے۔" سلطان سلو کندھے اچکا کے بولا "قذافی کو زوال نہیں سرکاری سطح پر پاگل، جنونی، وحشی بلکہ لوطی تک کہا جا چکا ہے لیکن اس کے لوگ پھر اس سے پیار کرتے ہیں۔"

"میں حساس موضوعات پر بہت کم بولتا ہوں۔" اول خان قدرے پرسکون ہو کر بولا "تمہارے سامنے میں تمہارے ہم وطنوں کی سفاکیوں کا ذکر کرنے سے گریز کر رہا ہوں کیونکہ ہم مدارات اور رواداری باہمی میں یقین رکھتے ہیں۔ آج میں اس لیے بولا کہ اپنے باپ کے قتل کے بعد تم اپنی پرانی شہریت سے دستبردار ہو چکی ہو۔ امریکن دنیا بھر میں اپنی تہذیب، ثقافت اور مخصوص آزادیوں کا ڈھنڈورا پیٹتے پھرتے ہیں۔ انہوں نے کرۂ ارض پر ایسا سحر طاری کیا ہے کہ ہر شخص ان کی آبادی میں آباد ہونے میں فخر محسوس کرتا ہے لیکن میری نظروں میں امریکی تہذیب اس دنیا کا سب سے بڑا ناسور ہے۔ پورے یورپ کے ڈاکوؤں، قاتلوں اور بھگوڑوں کی نسلیں وہاں آباد ہیں۔ اپنے اپنے معاشرے کے ان... انہوں نے امریکا میں پھیل کر وہاں کے اصل باسیوں کو مزید گھنے جنگلوں میں دھکیل کر اچھوت بنا دیا ہے۔ وہ ریڈ انڈین قبائل کو انسانی ہمدردی کے نام پر مفت تمباکو اور سستی شرابیں فراہم کرتے ہیں تاکہ وہ دن رات نشے میں زرد رو رہیں۔ مساوات اور ترقی کے نعرے اس وقت بھلے معلوم ہوتے جب ان نعروں کے اثرات ان کے مقامیوں پر بھی نظر آتے۔ ان بے چاروں کو بے رحمی سے بھلا دیا گیا ہے۔ فلموں اور کہانیوں میں ان کی بربریت کی تشہیر کر کے انہیں قابل نفرت بنا دیا گیا ہے۔ وہ ابھی تک گھنے جنگلات میں رہتے ہیں جہاں تشہیری کیمرے جاتے ہیں نہ باہر سے آنے والوں کا گزر ہوتا ہے۔ ہر آنے والا شہروں کی رونق اور چمک دمک سے مرعوب ہو کر رہ جاتا ہے۔ آزادی کے مینار پر چڑھنے والوں کو جنگلات کی تاریکیوں میں حیوانی زندگی گزارنے والے وہ قبائلی نظر نہیں آتے جنہیں ان کی قبائلی رسوم کا قیدی بنا کر تیزی سے معدومی کے سمندر میں دھکیلا جا رہا ہے۔"

"یہ امریکا کا ایک تاریک رخ ہے۔" زیرا نے اعتراف کیا "میں نے وہیں پیدا ہونے اور اپنی عمر کا ایک بڑا حصہ گزارنے کے باوجود بھی اس نئی دنیا کے اصل وارثوں کے بارے میں نہیں سوچا۔ ہر طرف پھیلی ہوئی چکاچوند میں کوئی ان کی پسماندگی کے بارے میں سوچ ہی نہیں سکتا۔ اگر ان بے چاروں کو ایک منظم سازش کے تحت جان بوجھ کر نظر انداز کیا جا رہا ہے تو یہ عمل قابل نفرت ہے۔"

"سنو!" جہانگیر اپنی جگہ چھوڑ کر بولا "ہم لوگ اپنی حکومت سے دنیا بھر کی تاریخ اور جغرافیے کا پوسٹ مارٹم کر رہے ہو جبکہ ڈاکٹر نے تمہیں طلوع آفتاب کا منظر اپنی آنکھوں سے دیکھنے کی ہدایت کی ہو۔ میری ہڈیوں میں اتنا دم نہیں ہے کہ میں ساری رات یہاں بیٹھا رہوں۔ میں سونے کے لیے جا رہا ہوں۔"

"ضرور جاؤ... تمہاری خواب گاہ کیا زنانہ بنی ہوئی ہے؟" زیرا نے اسے چڑایا۔

"میں قالین یا پھر فرش پر ہی سو لوں گا۔" وہ تھکے ہوئے قدموں سے اندر کی طرف چل دیا۔

"خانے سے تمہارا ذخیرہ واپس آ گیا ہے۔ مجھے اندازہ ہو گیا ہے تم زیادہ دیر تک چار معقول آدمیوں کی محفل میں نہیں بیٹھ سکتے۔ تمہاری بوتلوں میں بڑی مقناطیسی کشش ہے۔" زیرا بولی۔

جہانگیر نے اس کے تبصرے کا جواب دینے کی ضرورت محسوس نہیں کی اور مڑ کر دیکھے بغیر اپنی خواب گاہ کی طرف غائب ہو گیا۔

"جہانگیر ٹھیک ہی کہہ رہا تھا" اول خان نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈال کے کہا "چار بجنے والے ہیں۔ مجھے بھی واپس جانا چاہیے۔ بلاوجہ آج کی رات بھی کالی ہو گئی۔ اب میں گھر جا کر آرام کروں گا۔"

اس کے ساتھ سب اپنی جگہیں چھوڑ کر اٹھ کھڑے ہوئے۔ جانے سے پہلے اول خان نے اپنے فوجیوں آدمیوں کو نگرانی اور باری باری آرام کرنے کے بارے میں ہدایت کی۔ میں نے اسے ایلین کی تلاش پر کسی کو مامور کرنے کے بارے میں یاد دہانی کرائی اور وہ سب سے ہاتھ ملا کر اپنی گاڑی میں بیٹھ گیا۔

"باتوں میں ایک اہم ترین نکتہ رہ گیا۔ اس کی وضاحت نہیں ہوئی تو مجھے سکون سے نیند نہیں آ سکے گی۔" زیرا نے کسی فوری خیال کے تحت بڑھ کر اول خان سے کہا۔

"جلدی سے کہہ جاؤ۔ کیا کہنا چاہتی ہو؟" وہ اگنیشن سے چابی ہٹا کے بولا۔

"زیبی کی گرفتاری کے لیے پورا تھانہ ہی یہاں چڑھ آیا تھا۔ نیچے سے اوپر تک سب کو معلوم ہو چکا ہے کہ ہم سب یہاں مقیم ہیں۔ ان کے ذریعے یہ بات ضرور پھیلے گی..."

"میں سمجھ گیا" وہ زیرا کی بات کاٹ کے بولا "میں خود بھی نہیں چاہوں گا کہ تشہیر کے بعد تم لوگ یہاں رکے رہو۔ آج کی رات بسر کر لو۔ کل کسی نئے بندوبست کے بارے میں سوچیں گے۔"

اس نے انجن اسٹارٹ کیا اور گاڑی کو کھلے ہوئے پھاٹک سے باہر لیتا چلا گیا۔

اسے الوداع کہنے کے چکر میں، میں آگے بڑھا تو ٹیلی فون کے قریبی کھمبے پر دو فوجی چڑھے ہوئے نظر آئے۔ وہ ٹارچ کی روشنی میں فون کی لائنیں مرمت کرنے کی کوشش کر رہے تھے۔

"یہ لوگ پولیس کی گاڑی کے ساتھ آیا ہے" رستم خان نے بائک بند کرنے کے بعد ہمارے قریب آکر رازداری سے کہا "نار وڈ کر اندر بھی آئے گا۔"

"انہیں منہ لگانے کی ضرورت نہیں" میں نے ناگواری سے کہا "ترقی میں رکھے ہوئے فون چیک کر کے انہیں واپس لوٹا دینا۔ اب باہر کا کوئی آدمی فیکٹری میں نہیں آئے گا۔"

"موتی لال یوں ہی بھوکا پیاسا پڑا رہے گا؟" زینے طے کرتے ہوئے غزالہ نے پوچھا۔

"پڑا رہنے دو" میں نے سختی سے کہا "اگر گودام میں بلے ہوئے بوجھ اسے ختم کرنے میں کامیاب ہو گئے تو ہمارا کام آسان ہو جائے گا۔ نقاہت میں وہ زیادہ اذیت برداشت نہیں کر سکے گا۔"

جہانگیر پہلے ہی اپنی خواب گاہ میں پہنچ چکا تھا۔ اوپر جانے کے بعد غزالہ اور ورد یا بھی اپنے کمرے میں گھس گئیں۔ میں سلطان شاہ کے ساتھ اپنے کمرے میں داخل ہو گیا۔ کمرے کی حالت بہت ابتر تھی۔ مجھ میں اتنی ہمت نہیں رہی تھی کہ سلطان شاہ کے ساتھ مل کر بکھرے ہوئے سامان کو قرینے سے سمیٹنے کی مشقت کرتا۔ میں تکیہ لے کر فرشی قالین پر ہی دراز ہو گیا۔

سلطان شاہ نے بھی میری تقلید کی مگر لیٹنے سے پہلے اس نے کمرے کی تمام روشنیاں گل کر کے مدھم روشنی والا ایک لیمپ جلا دیا تھا۔

نیند کا خمار سوار ہونے سے پہلے ہمارے کمرے میں لگے ہوئے ٹیلی فون کی گھنٹی بج اٹھی۔ سلطان شاہ نے لپک کر ریسیور اٹھا لیا۔ میرا خیال تھا کہ دوسری طرف رستم خان ہو گا کیونکہ اسے معلوم تھا کہ ہم دونوں کس کمرے پر قابض تھے۔ سلطان شاہ اس کی بات سن کر اپنی جگہ پر لوٹ آیا اور میری طرف کروٹ لیتے ہوئے بولا "فون کام کرنے لگے ہیں۔ غنیمت ہے کہ دونوں فون ڈرائنگ روم میں رکھے ہوئے ہیں ورنہ بے وقت آنے والی کوئی بھی کال ہماری نیند خراب کر سکتی تھی۔"

"میری چھٹی حس کہہ رہی ہے کہ کوئی نہ کوئی فون ضرور آئے گا۔"

"تمہاری چھٹی حس ہمیشہ تکلیف دہ باتیں بتاتی ہے" سلطان نے جل کے بولا "دعا کرو کہ ڈرائنگ روم میں فون کے قریب ہی نہ جاؤ تاکہ پہلی گھنٹی پر فون اٹھا سکو۔"

"تم بلاوجہ سلگ رہے ہو۔ چھٹی حس صرف خطرے یا پریشانی کے وقت ہی بیدار ہوتی ہے اور پہلے سے کچھ خطرات کی نشاندہی کرتی رہتی ہے۔ اس سے خوش گوار اندازوں کی امید نہیں کی جا سکتی۔"

"خوب! فون آئے گا اور یہ بھی طے ہے کہ وہ پریشان کن ہو گا۔"

"خدا کرے کہ ایسا نہ ہو۔ ایلن نے آج جس بیانے پر چھیڑ چھاڑ کی ہے اس کے بعد وہ خاموش نہیں بیٹھے گا۔ اسے ہر طرف سے آکسایا جا رہا ہو گا کیونکہ اس کا ہر حلیف ہمارے ہاتھوں زخم کھا چکا ہے۔"

"پھر تو یہ بھی ہو سکتا ہے کہ تارس کے قونصل خانے کے ٹرانسپورٹ یارڈ سے ایک دو بکتر بند گاڑیاں ادھر چل پڑی ہوں اور کسی بھی وقت دیواریں گرا کر اندر گھس آئیں!"

"میرا مضحکہ مت اڑاؤ" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا "یہ سکون سے کٹنے والی رات نہیں ہے۔ کسی بھی لمحے کچھ بھی ہو سکتا ہے۔ ایک بکتر بند ایمبولینس شرف آباد کے فلیٹ پر پہنچ ہی گئی تھی۔ میں خود بھی سونا چاہتا ہوں لیکن مجھے معلوم ہے کہ تفکرات کی وجہ سے مجھے نیند نہیں آ سکے گی۔"

"تم جاگتے رہو، میں سو رہا ہوں" یہ کہہ کر اس نے سر سے پیروں تک چادر تان لی۔

کمرے میں پھیلی ہوئی ناکافی روشنی میں مجھے خیالی ہیولے بنتے اور بگڑتے نظر آنے لگے۔

وقت رینگتے ہوئے گزرتا رہا۔ میں شدت سے سونا چاہ رہا تھا لیکن بدترین اعصابی دباؤ کی وجہ سے نیند میری آنکھوں سے دور تھی۔ میں قالین پر پڑا بے چینی سے پہلو بدلتا رہا۔ وقت رینگتے رینگتے گزرتا جا رہا تھا۔ اس دوران میں سلطان شاہ واقعی سو گیا۔ رفتہ رفتہ اس کی نیند گہری ہوتی چلی گئی اور ائرکنڈیشنڈ خواب گاہ کی بند فضا میں اس کے ہلکے ہلکے خراٹے گونجنے لگے۔

میں سگریٹ سلگا کر خاموشی سے کمرے سے باہر نکل آیا اور ڈرائنگ روم کے ایک بڑے صوفے پر نیم دراز ہو گیا۔ یہ سوچ کر میرے ہونٹوں پر خود بخود مسکراہٹ پھیل گئی کہ غیر ارادی طور پر مجھے وہی کرنا پڑا تھا جو سلطان شاہ نے تجویز کیا تھا۔ میں اپنے کمرے کے بجائے ڈرائنگ روم میں تھا اور دونوں ایکسٹینشن فون میرے قریب ہی رکھے ہوئے تھے۔

نیند کی شدت سے میری آنکھوں میں سوزش ہو رہی تھی۔ میں نے کئی بار آنکھیں موند کر سونے کی کوشش کی مگر ہر بار میں نے انجانے وسوسوں سے ہڑبڑا کر آنکھیں کھول دیں۔ ہزاروں گز پر محیط اس رقبے پر کوٹھی کے چند آدمی موجود تھے جن میں سے بیشتر گہری نیند سو رہے تھے۔ مجھ سمیت جاگنے والوں کی تعداد کسی بھی طرح تین چار سے متجاوز نہیں تھی۔ ہر طرف سناٹے کا راج تھا۔ آوارہ کتوں کی صدائیں فضا کو مجروح کر رہی تھیں یا پھر دوسرے کارخانوں کا ریپیار صبا مشینی شور ہوا کے دوش پر سفر کر رہا تھا۔

آخر صبح کی دلیز پر رات کے اندھیرے نے سپر ڈال دی۔ پہلے فضا میں ملگجا سا اجالا نمودار ہوا جو تیزی کے ساتھ پھیلتا چلا گیا۔ وسوسوں کی رات بیت چکی تھی اور نئی صبح طلوع ہو رہی تھی۔

میں نے ڈرائنگ روم کی بتیاں گل کر دیں۔ قدرتی اجالے کی بات ہی کچھ اور تھی۔ اس کے ساتھ ہی میرے ذہن میں امید اور تقویت کی نئی کرنیں پھوٹنے لگی تھیں۔

میرے ذہن پر مسلط دباؤ کسی ارادی کوشش کے بغیر کم ہونے

تھا۔ میں اطمینان سے صوفے پر دراز ہو گیا۔ ابھی میں نے پوری طرح آنکھیں بند بھی نہیں کی تھیں کہ اچانک ایک فون کا بزر چیخ اٹھا۔

میں نے پوری آنکھیں کھول کے اسٹر منٹ کو دیکھا اور دوسری گھنٹی بجتے ہی بٹن دبا کر اسپیکر فون آن کر دیا اور خود پھرتی سے ایک سگریٹ سلگالی۔

"ہیلو! میں ایلین بول رہا ہوں۔ مجھے زیلی سے بات کرنی ہے۔" صاف اور شستہ انگریزی میں آنے والا وہ پیغام سن کر میں مسکرائے بغیر نہ رہ سکا۔ آخر ایلین کے صبر کا پیمانہ لبریز ہو ہی گیا تھا۔

"زیلی نہیں ہے۔" میں نے آواز بدل کر سپاٹ لہجے میں کہا اور اسی وقت ویرا مجھے اپنی طرف دیکھتی ہوئی نظر آئی۔ اس کی آنکھوں میں نیند کا شائبہ تک نہیں تھا۔

"تم چاہو تو اس کے لیے اپنا پیغام چھوڑ سکتے ہو۔" میں نے کوئی وقفہ دیے بغیر اپنی بات مکمل کی۔

دوسری طرف لمحہ بھر کے لیے سکوت چھا گیا۔ شاید وہ میرا جواب سن کر سوچ میں پڑ گیا تھا پھر اس کی متفکر آمیز آواز ابھری۔ "وہ اتنے سویرے کہاں چلا گیا؟ مجھے اس سے بہت ضروری بات کرنی ہے۔ اس سے کہاں رابطہ ہو سکتا ہے؟" ویرا بے آواز قدموں میرے قریب آ کر کھڑی ہو گئی تھی۔

"تم اپنا فون نمبر دے دو۔ میں اس سے تمہاری بات کرا دوں گا۔"

"تمہیں یہ ٹھکانا چھوڑ رہا ہوں۔ فون نمبر نہیں دے سکتا۔" اس نے چالاکی سے میرا مطالبہ ٹال دیا "میں دس منٹ بعد دوسری جگہ سے فون کروں تو کیا اس سے بات ہو سکے گی؟"

وہ اپنا نمبر نہیں دے رہا تھا۔ ٹیکنری کے نمبر سے واقف تھا۔ میں خود بھی یہ جاننے کی خواہش رکھتا تھا کہ وہ مجھ سے کیا کہنا چاہتا ہے۔ وہ موقع گنوا بیٹھنے کے بعد میں تجسس میں گھرا رہ جاتا۔ میں نے اس سے بات کرنے کا ارادہ کر لیا۔ دوسری طرف ویرا بھی اس کی آواز پہچان چکی تھی اور پرزور اشاروں سے مجھے بات کرنے پر آمادہ ہونے کی ہدایات دے رہی تھی۔

"اتنے سویرے تمہیں کیا تکلیف ہے جو اس کی نیند خراب کرنا چاہ رہے ہو؟" میں نے بدلی ہوئی آواز میں ترشی سے سوال کیا "اگر یہ زندگی یا موت کا کوئی مسئلہ ہے تو میں اسے بیدار بھی کر سکتا ہوں۔"

"اوہ۔ تو یہ کہو کہ وہ سویا ہوا ہے۔" اس کی آواز مسرت آمیز غراہٹ سے مشابہ ہو گئی "تم تو اس طرح بات کر رہے تھے جیسے وہ کہیں گیا ہوا ہے۔ اسے فوراً بیدار کر دو۔ مجھے پورا یقین ہے کہ میری آواز سن کر اسے دلی مسرت حاصل ہو گی۔ ہم بچپن تک ایک دوسرے کے دوست رہے تھے۔"

"مجھے امید تو نہیں کہ وہ آسانی سے بستر چھوڑ دے گا مگر میں کوشش کرتا ہوں۔" میں نے بے دلی سے کہا "تم لائن ہولڈ کر رہے ہو یا دوبارہ فون کرو گے؟"

"تم اطمینان سے اسے جگاؤ۔ میں پانچ سات منٹ بعد دوبارہ فون کر لوں گا۔ ریسیور صحیح طرح رکھنا۔ ایسا نہ ہو کہ مجھے لائن مصروف ملتی رہے اور وہ بھی میری کال کے انتظار میں پیچ و تاب کھاتا رہے۔"

دوسری طرف سے سلسلہ موقوف ہونے پر میں نے بھی اسپیکر فون آف کر دیا۔

"تم ڈرائنگ روم میں کیا کر رہے تھے؟" ویرا نے صوفے پر بیٹھتے ہوئے اضطرار آمیز لہجے میں پوچھا۔

"نیند نہیں آ رہی تھی اس لیے یہاں جھک مار رہا تھا۔ کیا تکلیف ہے تمہیں؟"

وہ ہنس پڑی "میرا خیال تھا کہ صرف میں ہی جاگ رہی ہوں اسی لیے بستر پر پڑی رہی۔ فون کی گھنٹی سننے کے بعد مجھے یقین تھا کہ آنے والی کال مجھے ہی سننی ہو گی۔ اچھا ہوا کہ تم یہاں موجود تھے وہ میری آواز پہچان کر اوٹ پٹانگ باتیں شروع کر سکتا تھا۔"

"بظاہر تو وہ دوستانہ موڈ میں معلوم ہوتا ہے لیکن پہلے سے کوئی اندازہ نہیں لگایا جا سکتا تھا کہ وہ مجھ سے کیا بات کرے گا۔ ہو سکتا ہے کہ اس فون کال کے ذریعے وہ صرف یہ جاننا چاہ رہا ہو کہ رات کو کارنگ کے چارلے کے دوران میں اسے پہچانا تو نہیں گیا تھا۔"

"تمہیں کسی مشورے کی ضرورت نہیں۔ تم باتوں کے شہنشاہ ہو کھلے ذہن کے ساتھ اس سے بات کرو۔ کہیں نہ کہیں وہ مار کھا ہی جائے گا۔" زبان کی ذرا سی ورزش کے نتیجے میں ویرا کے چہرے پر رونق آ گئی تھی۔ معلوم ہی نہیں ہو رہا تھا کہ وہ رات بھر کی جاگی ہوئی ہے۔

"تم نے وقت ضائع کر دیا۔" میں نے اسے ملامت بھری نظروں سے گھورا "اس کا فون بند ہوتے ہی کچن میں دوڑ جاتیں تو دوبارہ فون آنے سے پہلے چائے کی دو گرما گرم پیالیاں تیار ہو چکی ہوتیں۔"

وہ ہنس پڑی "اب تو وقت ضائع ہو چکا ہے۔ بعد میں دیکھی جائے گی۔"

ایلین کے عزائم کے بارے میں ہمیں کچھ معلوم نہیں تھا اس لیے اس سے گفتگو کے بارے میں پہلے سے کچھ سوچنا بے سود تھا۔ میں ویرا کے ساتھ خوش گپیوں میں وہ چند منٹ گزارتا رہا۔ آخر فون کی گھنٹی بج ہی اٹھی۔

میں نے اسپیکر فون آن کر کے پہلے والی آواز میں ہیلو کہا۔

"ایلین بول رہا ہوں۔ کیا زیلی بستر سے باہر نکلا ہے؟" اس کی آواز جھنجھلاہٹ سی تھی۔

"ہاں۔۔۔ زیلی سے بات کرلو۔" میں نے مختصر سا جواب دیا۔

چند لمحوں کے بعد میں نے اپنی اصل آواز میں اسے مخاطب کیا تو شب بیداری کی وجہ سے میری آواز پر ہلکا سا بوجھل پن طاری تھا جو عموماً خمار کا نتیجہ ہوتا ہے۔

"تم کہاں ہو؟ میں کئی دن سے تمہاری تلاش میں پورے شہر کی

بات چھانتا پھر رہا ہوں۔" میری آواز پہچانتے ہی البن کے لہجے میں
گرم جوشی عود کر آئی۔ وہ رات کے واقعات کا کوئی حوالہ دیے بغیر
بس بے تکلفی سے مخاطب ہوا تھا۔ اس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ کسی
جھمیلے کے چکر میں تھا۔
"میں اسی شہر میں ہوں لیکن مجھے حیرت ہے کہ تمہیں میرا یہ
فون نمبر کہاں سے مل گیا؟"
اس کی ہنسی کی آواز گونجی "جیسی جونز اور راس المنیا کے
لیے کام کرنے والا دنیا کے کسی بھی خطے میں اتنا بے وسیلہ نہیں
ہو سکتا کہ اپنے ایک مطلوبہ آدمی تک نہ پہنچ سکے۔"
"لیکن میرے لیے یہ جاننا بہت ضروری ہے" اپنی ذات میں
اس کی غیر معمولی دلچسپی بھانپ کر میں نے روکھا رویہ اختیار کر لیا۔
"پہلے سوال کا جواب لیے بغیر میں تم سے مکمل کوئی بات نہیں کر سکوں
گا۔"
"میں نے یہ نمبر ٹیلی فون ڈائریکٹری سے حاصل کیا ہے" اس
نے جواب دیا۔
"شاید تمہیں علم نہیں کہ یہ فون نمبر میرے نام پر نہیں ہے"
میں نے چبھتے ہوئے لہجے میں کہا۔
"نہ ہو۔ لیکن میں یہ سراغ لگا چکا ہوں کہ تم کراچی کے ایک
صنعتی علاقے میں ایس بے گارمنٹس نامی ایک فیکٹری میں مقیم ہو۔
یہ فون اسی فیکٹری کا ہے۔"
"تم بات الجھاتے جا رہے ہو۔ اب مجھے پوچھنا پڑے گا کہ
تمہیں اس فیکٹری کے بارے میں کیسے معلوم ہوا۔"
"تمہاری باتوں سے مجھے ایسا محسوس ہو رہا ہے جیسے تم نے اپنا
ٹھکانا پوشیدہ رکھنے کی کوشش کی ہو اور میرے سراغ لگا لینے پر
تمہیں تشویش ہو رہی ہو۔ کیا میرا یہ اندازہ درست ہے؟"
"پہلے میرے سوال کا جواب دو پھر میں تمہاری ہر بات کا
جواب دیتا چلا جاؤں گا۔"
"تم اس وقت بہت زیادہ سنجیدہ معلوم ہو رہے ہو اور شاید کسی
حد تک خوف زدہ بھی ہو۔ میں تمہاری تسلی کے لیے بتا دوں کہ میرے
ایک تربیت یافتہ کتے نے مجھے تمہارے ٹھکانے تک پہنچایا تھا۔ کتے
ہزاروں کی بھیڑ میں کسی مخصوص بُو کو پہچان لینے میں خاص ملکہ رکھتے
ہیں۔"
"تو کیا تم مجھے یہ بتانا چاہ رہے ہو کہ تمہارے سدھائے ہوئے
کسی کتے نے کراچی ایئرپورٹ پر میرا میلا انڈرویئر سونگھ کر دوڑ لگائی
اور گارمنٹ فیکٹری کے گیٹ پر رک کر دم ہلانے لگا۔"
"تم بلاوجہ بگڑ رہے ہو" وہ ناصحانہ لہجے میں بولا "یہ کئی دن کی
محنت کا نتیجہ تھا لیکن تم یہ تو بتاؤ کہ تمہیں میلے انڈرویئر کے بارے
میں کس نے بتایا؟"
"ہمیں کوئٹہ سے تن کے کپڑوں کے ساتھ اغوا کر کے ننگرہار لے
جایا گیا تھا۔ وہاں سے واپسی پر ہمارے میلے کپڑوں کا تھیلا
ہمارے ساتھ تھا۔ کراچی پہنچ کر تھیلا کھولا گیا تو اس میں سے ایک
انڈرویئر غائب تھا جو تم ہی نے جلال آباد وغیرہ میں اڑایا ہو گا۔"
"تم بہت ذہین اور ہوشیار ہو" پل بھر میں ہر تجزیہ کر لیتے ہو۔"
"لیکن میں تمہارے جواب سے ابھی تک مطمئن نہیں ہوں۔
کراچی جیسے وسیع شہر میں کسی ماہر سے ماہر کتے کا باپ بھی اس طرح
ایک آدمی کا کھوج نہیں لگا سکتا۔ تم کوئی اہم بات مجھ سے چھپا رہے
ہو۔"
"وہ اہم بات بہت مختصر سی ہے۔ کراچی پہنچنے کے بعد مجھے علم
ہوا کہ تمہیں بردو نامی کسی پرانے بدمعاش کے آدمیوں نے اغوا
کر کے ننگرہار بھی پہنچایا تھا۔ بردو اب زیر زمین جا چکا ہے۔ اس
سے رابطہ ہوتے ہی بہت سی باتیں سامنے آتی چلی گئیں۔"
"ان باتوں پر روشنی ڈالتے چلو تو زیادہ بہتر ہے گا" میری آواز
تلخ تھی کیونکہ میں جانتا تھا کہ وہ سفید جھوٹ بول رہا تھا۔ اسے
ہمارے بارے میں معلومات موتی لال سے حاصل ہوئی تھیں لیکن
مجھ سے جھوٹ بولنے کے لیے اس نے بہت پکی تیاری کی ہوئی تھی۔
کرید کرید کر وہ نکتے ٹک جاتے تھے کہ میں آسانی سے اسے نہیں
جھٹلا سکتا تھا اور اس کی کہانی تسلیم کرنے پر مجبور تھا۔
"تمہارا جہانگیر نامی کسی آدمی سے بہت پرانی دوستی ہے۔
پہلے وہ بھی ہماری لائن کا فرد ہوا کرتا تھا لیکن اب تائب ہو کر
بزنس میں آ گیا ہے۔ بردو کو پتا وغیرہ نہیں معلوم تھا لیکن اس نے
اتنی رہنمائی کر دی تھی کہ جہانگیر کی گارمنٹ فیکٹری کورنگی کے
صنعتی علاقے میں ہے۔ وہاں بڑی گارمنٹ فیکٹریوں کی تعداد انگلیوں
پر گنی جا سکتی ہے۔ میں اپنے کتے کے ساتھ باری باری پانچ فیکٹریوں
پر طبع آزمائی کرنے کے بعد چھٹی کوشش پر تمہارا سراغ لگانے میں
کامیاب ہو گیا۔"
"یہ نہ سمجھ لینا کہ میں نے تمہاری اس کہانی پر اعتبار کر لیا
ہے۔ تم نے اس کہانی پر خاصا ہوم ورک کیا ہے جو داد دیے جانے
کے قابل ہے لیکن یہ حقائق کے منافی ہے۔"
"میں نے سچ بیان کر دیا ہے۔ میں تمہیں اسے تسلیم کرنے
پر مجبور نہیں کر سکتا۔"
مجھے خیال آیا کہ بردو ارار وغیرہ پر اس نے بہت پہلے کام کیا
تھا۔ شاید وہ بے اور اس کے ساتھیوں کی طرح البن بھی کافی دنوں
سے ہمارے پیچھے لگا ہوا تھا۔ اس نے ہمارے اغوا کے بعد ہی کراچی
میں معلومات اکٹھی کی ہوں گی اور پھر بردو اور ارار سے جا ملا ہو گا۔
اس سے سارے کوائف حاصل کرنے کے بعد البن نے پشاور میں
رہ کر ہماری واپسی کا انتظار کرنے کے بجائے آگے بڑھ کر چیتا
سرائے میں ڈیرے ڈال دیے اور جس دن گانان سے چیتا سرائے
کے راستے ہماری واپسی متوقع تھی وہ دونوں کو عمر کے تھیلے راہوں
کے روپ میں تندرو ترین کے استقبال کے لیے تیار تھے۔
"ٹھیک ہے" تمہیں جو کہنا تھا تم نے کہہ دیا ہے۔ اب اسے
یہیں چھوڑ دو اور آگے بات کرو کہ تم کیا چاہتے ہو۔ اس وقت میں
زیادہ بحث میں پڑ کر اپنا سر نہیں کھپانا چاہتا۔"

میں نے کرنل جیسی جونز کو قتل ہوتے اور پال ایمرسن کی موت
تجویز دی ہے۔ یہاں آنے کے بعد میں نے چھان بین کی تو ان
کی تصدیق ہو گئی جو تم لوگوں نے بتائی تھیں۔ اب اس سے
ہوئے ہیں ہزار ڈالر میرے ہو چکے ہیں لیکن مجھے اگلے کام بھی
کے ہیں۔"

"وہ کیا ہیں؟" میں نے پوچھا۔

مل جونز کے قاتل یا قاتلوں سے انتقام لینا ہے۔ میں نے تم
یا تھا کہ مجھے کام مل گیا تو میں تم سے ضرور مدد لوں گا۔ اب مل
تو مارنے والوں کو تلاش کرنے کے ساتھ ہی مجھے ریبوزا اسٹارمز
کے پاس لیڈا سے بھی بات بننے کی امید ہے۔ اس بارے میں
سے تفصیلی بات کرنی چاہتا ہوں تاکہ رات سے اسی کی روشنی
معاملات طے کر لوں۔"

میں حیران رہ گیا۔ وہ اس قدر دیدہ دلیری اور ڈھٹائی سے میری
وں میں دھول جھونکنے کی کوشش کر رہا تھا کہ اس کا منہ توڑ
کو طبیعت چاہ رہی تھی۔ اس نے مجھے بالکل ہی احمق اور بے
مجھ لیا تھا۔ میرا دل چاہا کہ اسے گزری ہوئی رات کے واقعات
لاؤں لیکن میں نے فوراً ہی وہ ارادہ ملتوی کر دیا۔ وہ مجھے بے
بنانے کی کوشش کر رہا تھا تو مجھے انجان رہ کر اسے پھانسنے کی
یا کوشش کرنی چاہیے تھی۔ اس وقت میں ذرا بھی گرمی کا
ہو کرتا تو وہ بدک کر مجھ سے دور بھاگ سکتا تھا۔ میں نے فوری
فیصلہ کر لیا کہ میں بدستور اپنی بے خبری کا مظاہرہ کر کے اسے
ملاقات پر آمادہ کرنے کی کوشش کرتا رہوں اور جب وہ
میرے دام میں آ جائے تو اچانک اس کے گریبان پر ہاتھ ڈال

میرا یہ فیصلہ اس کی مکاری کا مناسب ترین جواب تھا۔ میں
سمجھ رہا تھا کہ وہ اس وقت اپنی دلی خواہشات کے برعکس مجھ
انداز میں گفتگو کر رہا تھا۔ میرے دشمنوں کی سرپرستی کی وجہ سے
کے دل میں میری طرف سے بغض و عناد بھرا ہوا تھا۔ اس نے
کو نامعلوم عزائم کے تحت ایک خوں خوار کتے کو فیکٹری کی
روانہ کیا پھر تھانے میں مخبری کر کے میرے لیے ناقابل تصور
پریشانیاں پیدا کرنے کی کوششیں کیں۔ اپنی ان کوششوں میں
کی کے بعد وہ مجھے دوسرے زاویے سے گھیرنا چاہ رہا تھا۔

اس وقت تک میں نے اسے پچھلی رات کے واقعات کا کوئی
ذکر نہیں کیا تھا۔ ان میں ایسی تھیں جو میرے ساتھ اس کے بھی
علم میں تھیں۔ اگر میں اس سے مذاکرات میں ان کا حوالہ دے کر سرے
سے نظرانداز کر دیتا تو وہ میری طرف سے کھٹک سکتا تھا کہ شاید میں بھی
اپنے عزائم کو چھپاتے ہوئے اسے گھیرنے کی کوشش
رہا ہوں۔ اسے اپنی طرف سے مطمئن کرنے کے لیے فیکٹری کے
کتے کے قتل اور پھر دو نامعلوم گروہوں کے درمیان فائرنگ
کا معصومانہ ذکر ضروری تھا۔

"تم سے ملاقات کسی بھی وقت ہو سکتی ہے لیکن ایمان داری
کی بات یہ ہے کہ میں اپنے مسائل میں الجھا ہوا ہوں۔ تمہاری کچھ
باتوں نے بھی مجھے الجھن میں ڈال دیا ہے۔ ان الجھنوں کے رفع
ہوئے بغیر ہمارا ایک دوسرے سے ملنا سود مند ثابت نہیں ہو گا۔"

"تم کھل کر بات کر سکتے ہو۔ ہو سکتا ہے کہ میں تمہاری
الجھنیں رفع کرنے میں کامیاب ہو جاؤں۔ میرے پاس وقت کی کمی
ہے۔ اپنے شبہات دور کرنے کے لیے میں تمہیں زیادہ وقت نہیں
دے سکتا۔"

"تم نے زینت بانو کتے کے ذریعے میری تلاش کا ذکر کر کے
خود کو مشتبہ بنا لیا ہے" میں نے فیصلہ کن لہجے میں بات چھیڑ دی۔
"پچھلی رات فیکٹری کے چوکیدار نے احاطے کے قریب ہی ایک
خوں خوار پالتو کتے کو گولی ماری ہے جو منہ اٹھائے سیدھا فیکٹری کی
طرف چلا آ رہا تھا۔"

فون پر اس کی ہلکی سی آسودہ ہنسی کی آواز سنائی دی پھر وہ بولا۔
"اب میں تمہاری بات سمجھ رہا ہوں۔ تم خود ہی غور کرو کہ وہ میرا
بھیجا ہوا کتا ہوتا تو میں اس وفادار کتے کے ذریعے تمہاری تلاش کا
ذکر کیوں کرتا؟ میں نے پوری بے خوفی اور صاف دلی سے تمہیں بتایا
ہے کہ میں ایک کتے کی مدد سے اس بے کار شخص تک پہنچنے میں
کامیاب ہوا ہوں۔ معلوم ہوتا ہے کہ کچھ لوگوں کو میری تلاش کا
علم ہو گیا ہے اور میرے تم سے مل بیٹھنے سے پہلے ہی انہوں نے تم کو
میری طرف سے بدظن کرنا شروع کر دیا ہے۔ وہ یقیناً کوئی بدنصیب
کتا رہا ہو گا جسے بدگمانی پیدا کرنے کے لیے ادھر ہانکا گیا ہو گا۔ میرا
کتا میرے پاس محفوظ ہے۔ تم جب چاہو اسے دیکھ سکتے ہو۔ وہ
تمہاری بو پاتے ہی زنجیر تڑانے کے لیے مشتعل ہو جائے گا۔"

"کیا یہ عجیب بات نہیں ہے کہ ہمارے درمیان غلط فہمی پیدا
کرنے کے لیے کسی نے ایسا پیچیدہ طریقۂ کار طے کیا ہو" اس کی
صاف گوئی اور بے حجاب لب و لہجے نے مجھے تذبذب میں ڈال دیا
تھا۔

"عجیب ہی نہیں، میں تو اسے ناقابل یقین اتفاق قرار دوں گا۔
وہ بہت اندر کا کوئی آدمی ہی ہو سکتا ہے جو میرے ہر ارادے سے
واقف ہو۔ مجھے یاد نہیں پڑتا کہ میں نے پیٹر تنگ کے سوا کسی اور کو
اعتماد میں لیا ہو۔ وہ کہیں بے احتیاطی کر گزرا ہو تو دوسری بات
ہے۔ میں اس سے پوچھوں گا۔"

"دوسرا اتفاق اس سے کہیں زیادہ ناقابل یقین ہے" میں نے
کہا "کتے پر فائر ہونے کے چند منٹ بعد ہی فیکٹری کے قریب دو ار
میں خوب دھواں دھار فائرنگ ہوتی رہی جو رفتہ رفتہ معدوم ہو گئی۔
ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے دو حریف گروہ ایک دوسرے سے الجھ پڑے
ہوں۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ تصادم کتے ہی کی موت کا
شاخسانہ ہو۔ واقعات کی کڑیاں یہ ثابت کر گئی ہیں کہ فائرنگ کے
اس تبادلے میں تم بھی ملوث تھے۔ تم اس اتفاق کا کیا جواز پیش
کرو گے؟"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" اس نے میری تائید کی "تمہارے کتے

...ی کی دیر ہو جائے تو تم انتظار کر لینا۔ ویسے میں وقت پر پہنچنے
...کوشش کروں گا۔ یہ یاد رکھنا کہ ہم پوری تیک نیتی کے
...ملاقات پر بات کر رہے ہیں۔ کوئی جو نا اتفاق رونما ہوا تو
...ود تمہارے نام منتقل ہو جائیں گے اور محاذ آرائی کا خول
...چل نکلے گا۔"
...جو نا اتفاق!" اس نے میرے الفاظ دہرا کر ایک ہلکا سا
...قہقہہ لگایا "بعض اوقات تم بہت عجیب ہوئی باتیں کر
...معلوم ہوتا ہے کہ میری طرف سے تمہارا ذہن صاف
...ے۔"
...ذاں کی بات تھی۔ میرا ذہن آئینے کی طرح صاف ہے۔
...ی نظر آنے ہو۔"
...دونوں کے درمیان اختتامی کلمات کا تبادلہ ہوا اور میں نے
...دیا۔
...قریب!" ویرا کھل کر بولی "وہ تمہارا پیرا کر تمہیں اپنی بے
...یقین دلا رہا تھا اور تم اسے اپنی معصومیت کے فریب میں
...تھے میں شرط لگاتی ہوں کہ وہ تمہیں باہر گھیرنے کے چکر
...مانے بیٹھا ہے۔ اس کے عزائم خطرناک نظر آتے
...یرے عزائم بھی نیک نہیں ہیں... مجھے معلوم ہے کہ میں
...جب بھی مقررہ مقام پر پہنچا تو ایلن وہاں موجود نہیں ہوگا۔
...چھپ کر میری نگرانی کر رہا ہوگا۔ میں اسے تماشا دکھاؤں
...ہارے لب و لہجے سے خون کی پیاس جھلک رہی ہے" ویرا
...لے کے بولی "معلوم ہوتا ہے کہ آج پھر کچھ نہ کچھ ہو کر
...افضل صوفی لال کو زندہ رکھنا ہے" میں نے اسے اپنے نئے
...گاہ کیا "ایلن اس کی زبان سے اپنے کرتوتوں کا ذکر سن کر
...جائے تک میری کوشش ہوگی کہ اسے زندہ ہی پکڑا
...چوہان نے اسے زندہ رہنے دیا ہوگا تو اسے زندہ رکھا
...نہ مجبوری ہے" ویرا نے شانے اچکا کے بے پروائی سے
...فون پر اول خان کا نمبر ملانے لگا۔ ایلن کے ساتھ طے
...ملاقات کے لیے ایس ٹی ایف کی طرف سے کوئی شاہان
...ضرورت ضروری تھا۔
...شن فورڈ کا نیا فون نمبر ڈائل کرتے ہوئے مجھے پورا
...اس وقت تک اول خان اپنے دفتر پہنچ چکا ہوگا اور مجھے
...ول خزال کرنے کا موقع مل جائے گا لیکن سلسلہ ملنے پر
...ف سے اطلاع ملی کہ وہ اپنے دفتر میں موجود نہیں تھا۔
...کی ٹاسک فورس کے ساتھ میرے روابط اتنے بڑھ گئے

تھے کہ اس خفیہ فورس کے بیشتر اہل کار مجھے پہچاننے لگے تھے۔ اسٹیشن فورڈ کے آپریٹر نے بھی میری فوراً پہچان لی اور اول خان کی غیر حاضری پر میری مایوسی کو بھانپ کر فوراً ہی بتانے لگا کہ اول خان گھر سے دفتر پہنچنے کے بعد ایک لاسلکی پیغام ملتے ہی کہیں روانہ ہو گیا تھا۔ اس کے ماتحتوں میں سے کسی کو علم نہیں تھا کہ اس وقت وہ کہاں مل سکے گا۔

میں نے آپریٹر کا شکریہ ادا کر کے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

"یہ اچانک تمہارا چہرہ لٹک کر پیٹ تک کیوں آ گیا ہے؟" ویرا نے چوٹ کی۔

میں نے گھور کر اس کی طرف دیکھا لیکن اس کے تبصرے کا فوری طور پر جواب نہیں دیا۔ وہ اپنا چہرہ دونوں ہتھیلیوں کے درمیان جما کر مجھے یوں دیکھنے لگی جیسے میرے سر پر اچانک سینگ نکل آئے ہوں۔

میں نے اس کی نازو ادا والی حرکتوں کو نظر انداز کرنے کا فیصلہ کر کے اپنے لیے سگریٹ سلگانی شروع کر دی مگر وہ شرارت پر آمادہ ہونے کے بعد عام طور پر آسانی سے قابو میں نہیں آتی تھی۔ ابھی میں سگریٹ کے پہلے کش کا دھواں اپنے دہانے سے خارج بھی نہیں کرنے پایا تھا کہ ویرا اپنی جگہ چھوڑ کر کسی چیل کی طرح میری طرف جھپٹی اور میرے ہونٹوں سے سلگتی ہوئی سگریٹ نکال لے گئی۔

"بعض اوقات تم ناقابل برداشت ہونے لگتی ہو" میں نے تلخی سے کہا۔

وہ اطمینان سے پیراں پھیلائے صوفے پر بیٹھی ہوئی تھی اور کسی عادی نشے باز کی طرح اپنی آنکھیں نیم وا کیے سگریٹ کے گہرے گہرے کش لے رہی تھی۔ میری شکایت پر اس نے بے پروائی سے اپنے نتھنوں اور دہانے سے دھواں خارج کرتے ہوئے کہا "یہی بات تمہارے بارے میں بھی کہی جا سکتی ہے۔ اس وقت تمہاری بے نیازی کسی بھی معقول انسان کا خون سلگانے کے لیے کافی تھی۔"

"یہ نئی اطلاع ہے کہ اب تم خود کو ایک معقول انسان سمجھنے لگی ہو۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ اول خان سے بات نہ ہونے کی وجہ سے تمہیں شدید ذہنی صدمہ پہنچا ہے" وہ میری بات کو نظر انداز کرتے ہوئے بولی "آخر تم اس سے کیا چاہ رہے تھے؟"

"میں جو کچھ چاہ رہا تھا وہ تمہارے علم میں بھی ہے۔ ایلن سے ملاقات کا وقت سر پر آنے سے پہلے اول خان کو اشارتاً ضرور رکھنا چاہیے کہ وہ اپنے آدمیوں کو حرکت میں لا سکے۔"

"میں تم سے سو فیصد متفق ہوں" وہ سنبھل کر بولی "لیکن ابھی صبح کے صرف آٹھ بجے ہیں۔ ایلن سے ملاقات میں ابھی سات گھنٹے باقی ہیں۔ اس دوران میں اول خان سے رابطہ ہو ہی جائے گا۔ اس وقت اس کے نہ ملنے سے کوئی قیامت نہیں آ جائے گی۔"

حتیٰ کہ مجھے بھی نیند نہیں آرہی تھی لیکن میرا ذہن فضول باتوں میں الجھا ہوا تھا۔ تم آنے والے لمحات میں جھانکنے کی کوشش کر رہے تھے اور میرے ذہن میں ماضی کی فلمیں چل رہی تھیں۔ ماضی اس قدر واضح اور دیرپا ہوتا ہے کہ زبان سے محض چند فقرے ادا کر کے اس سے جان نہیں چھڑائی جا سکتی۔ میں اپنے ماضی سے رشتہ توڑنے کا مصمم ارادہ کر چکی ہوں لیکن پھر بھی ہزار جھمیلے اور پچھتاوے ہیں جو وقتِ رفتہ کی دھند لائیں گے۔ مجھے یوں محسوس ہوتا ہے جیسے میں اب تک بے مقصد قربانیاں دے کر خود کو برباد کرتی رہی ہوں۔ مجھے کچھ علم نہیں کہ اب کا مدار کیا ہو گا..."

شاید اس کی تقریر مزید جاری رہتی لیکن میں نے ہاتھ اٹھا کر نرمی سے اسے خاموش کر دیا "میں تمہاری ان تمام الجھنوں کو سمجھ سکتا ہوں۔ ایسے فیصلے آسان نہیں ہوتے۔ ان پر ہم بعد میں بھی بات کر سکتے ہیں۔ اس وقت ہماری بقا کا انحصار دوسری باتوں پر ہے۔ ہم بچ نکلے تو ساری عمر اپنے مسائل اور الجھنوں کے حل تلاش کرتے رہیں گے۔ مارے گئے تو سب کچھ اسی لمحے ختم ہو جائے گا۔"

"میں موت سے نہیں ڈرتی لیکن تمہاری بات درست ہے" اس نے اعتراف کیا "زندگی بس ایک بار ملتی ہے پھر انسان کو زندہ رہنے کی سرتوڑ کوشش کرنی چاہیے۔ الیاس بہت چالاک بننے کی کوشش کر رہا ہے۔ پولیس والوں کی ناکامی سے اسے شدید ذہنی جھٹکا لگا ہو گا۔ ہم اسے ایک بار پھر حیرت میں مبتلا کر سکتے ہیں۔"

"میں اسی وقت یہاں سے نکل جانا چاہتا ہوں" میں نے اس کی بات پوری ہونے سے پہلے کہا۔

"میں بھی یہی کہنے والی تھی" وہ پُرخیال لہجے میں بولی "تمہارے اندیشوں میں بہت جان ہے۔ الیاس نے اپنی دانست میں تمہیں صبح تک الجھا دیا ہے۔ اس کا توڑ یہی ہے کہ ہم پانچوں یہاں سے نکل جائیں۔ افضل خان سے شہر میں کہیں سے بھی رابطہ کیا جا سکتا ہے۔"

میرے ہونٹوں پر بے اختیار مسکراہٹ پھیل گئی "میں اسی لیے تم سے بات کر رہا ہوں کہ تمہاری کھوپڑی فوراً ہی میرے خیالات اچک لیتی ہے۔ فیکٹری کو رستم خان، افضل خان کے آدمیوں کے ساتھ سنبھال لے گا۔ صوفی لال اگر زندہ ہو تو فی الفور اس کا بھوگ لگانا چاہیے۔ افضل خان ہی کا کوئی آدمی اس کی لاش کو ٹھکانے لگائے گا۔ ہم جہانگیر کو لے کر یہاں سے نکل جائیں گے۔"

"یہاں سے نکل کر تم شہر میں کہاں پناہ لینا چاہتے ہو؟" ویرا نے دلچسپی سے پوچھا۔

"فوری مسئلہ فیکٹری چھوڑنے کا ہے" میں نے کہا "اس کے بعد کئی ٹھکانے ڈھونڈے جا سکتے ہیں۔ شہر میں ہم ایک دوسرے سے الگ ہو کر ہوٹلوں کا رخ بھی کر سکتے ہیں۔ اس معاملے میں جہانگیر بھی پورا تعاون کرے گا۔ وہ لاہور سے اپنی بیوی کو واپس بلانے کے لیے منتظر ہے۔ وہ اپنا مکان فروخت کرنے پر آمادہ ہو چکا ہے اور فوری طور پر نیا مکان خریدنے یا کرائے پر لینے کے بعد ہی سلمیٰ کو بلائے گا۔"

"تم نے میرے سر سے ایک بڑا بوجھ ہٹا دیا" وہ ایک گہرا سانس لے کے بولی "شی سے کنارہ کش ہونے کے بعد جہانگیر نے اپنی پرانی زندگی کو اتنی تیزی سے خیرباد کہا ہے کہ اس کے ذہن اور صلاحیتوں کو زنگ لگ چکا ہے۔ تحفظ اور سلامتی کے معاملات میں اس کے سوچنے اور عمل کرنے کی رفتار اتنی سست ہو گئی ہے کہ بعض اوقات اس پر غصہ آنے لگتا ہے۔"

"اس کے باوجود وہ آنکھیں بند کر کے ہمارا ساتھ دیتا چلا آیا ہے۔ اس کا بھرپور تعاون میسر نہ ہوتا تو ہم بہت پہلے ناقابلِ تصور دشواریوں میں گھر چکے ہوتے" میں نے کہا۔

ویرا ہنس پڑی "مجھے معلوم ہے کہ وہ تمہارا چہیتا ہے۔ اب میں ان سب کو اٹھانے جا رہی ہوں۔ پتا نہیں یہ لوگ کب کی خبر لائیں گے۔"

وہ پھرتی سے اپنی جگہ چھوڑ کر اندر چلی گئی اور میں اپنے خیالوں میں گم ہو گیا۔

ویرا نے صرف جہانگیر کو میرا چہیتا قرار دیا تھا لیکن حقیقت یہ تھی کہ مجھے وہ سب ہی یکساں عزیز تھے۔ غزالہ نے اپنے دل گداز خاندانی پس منظر کے باوجود میرے لیے جو مصائب برداشت کیے تھے انہیں آسانی سے فراموش نہیں کیا جا سکتا تھا۔ چادر اور چار دیواری کے روایتی تصور میں محصور رہ کر زندگی گزارنے والی اس لڑکی نے برا وقت آنے پر دو مرتبہ جبری جلاوطنی کے ہولناک دکھ اٹھائے تھے اور اپنے خوابوں میں بس میری تصویر بسائے اچھے دنوں کے لیے جاں سوز جدوجہد کرتی رہی تھی۔ آزمائش اور تجربات کی اس بھٹی سے گزر کر وہ میری بیوی بنی تو اس نے باہمی احترام اور رواداری کے ایسے شاندار رویے کا مظاہرہ کیا کہ مجھے ویرا جیسی منہ پھٹ اور بے لگام لڑکی کو اپنے ساتھ رکھ کر بھی کبھی ندامت یا شرمندگی سے دوچار نہیں ہونا پڑا۔ نازک لمحات میں غزالہ ہمیشہ خاموشی اور چشم پوشی سے کام لیتی رہی تھی۔ میرا اور اس کا رشتہ عجیب ہی نہیں، بہت نرم و نازک بھی تھا۔ مجھ سے شادی کرنے سے پہلے شاید اسے بھنک مل چکی تھی کہ میرے اور ویرا کے مراسم بہت زیادہ سیدھے سادے نہیں تھے۔ وہ میرے حریفِ اول "جمی لانگ" کی غیر قانونی اولاد تھی اور ایک زمانے میں میری جان کی دشمن رہ چکی تھی لیکن جب اس کی جمالیاتی حس نے زور مارا تو وہ مجھے بھی دوسرے پسندیدہ مردوں کی طرح اپنا کھلونا بنانے پر تل گئی۔ رحمن ذاتی پر مکمل تزئین تصرف کا خمار اس قدر گہرا تھا کہ میں نے ویرا کے منتخب کیے ہوئے راستے سے انحراف کی کوئی شعوری کوشش نہیں کی۔ غزالہ خود بہت ہوشیار تھی اور اس راز کو سمجھتی تھی۔ دوسری طرف سلطان شاہ تھا جو میرے اور ویرا کے میل جول سے کبھی بھی خوش نہیں رہا تھا۔ دوسری طرف وہ غزالہ کو اپنی منہ بولی بہن بنا چکا تھا اور اس رشتے کے حوالے سے غزالہ کو سمجھاتا رہتا

تھا کہ وہ مجھے اور دربا کو ایک دوسرے کے زیادہ قریب تر دیکھ رہے
لیکن غزالہ کو قدرت نے عجیب سے لطف اور دھیمے مزاج سے
نوازا تھا۔ اس نے مجھے صرف میری خوبیوں کے ساتھ نہیں بلکہ
خامیوں سمیت قبول کیا تھا۔ وہ سب کچھ سمجھتے اور جانتے ہوئے بھی
اس بات پر قانع رہی کہ میں ڈنکے کی چوٹ پر صرف اور صرف اسی
کے نام کی مالا جپا رہتا تھا۔ میری ذات کے ساتھ دوسرے ناموں کی
وابستگی عارضی اور بے بنیاد تھی۔ مکاؤ کے دوران کرانگ فو کی فخر آلود
مہربانیوں کے طفیل ایک چینی مولوی نے مجھے اور غزالہ کو نکاح کے
رشتے میں منسلک کیا تھا اور ہم نے دوران کے عالی شان ہوٹل کے
طلسماتی اندھیروں اور فسوں خیز روشنیوں میں ایک دوسرے کی
جسمانی تقسیم کا عروسی جشن منایا تھا۔ گنتی کے وہ چند روز اس قدر
سحر انگیز تھے کہ ان کے بارے میں سوچ سوچ کر جسم و جاں کو ایک
روح پرور بالیدگی کا احساس ہوتا تھا۔

مکاؤ سے کراچی کی سرزمین پر قدم رکھتے ہی حالات نے ایسا
پلٹا کھایا کہ ہم سب اپنی سلامتی کے بحران میں مبتلا ہو کر حالات کے
پھر سردار راشدہ قتل کے قیدی بن گئے۔ وہ جنت گل کے ہاتھوں زخم
کھا کر وحشی درندہ بنا ہوا تھا۔ اسے دوسروں کے رشتوں کا کوئی پاس
نہیں تھا۔ ہم سب مویشیوں کی طرح ایک ہی چار دیواری میں رہتے
رہے پھر کالان میں سردار صبغت اللہ کا خونیں انقلاب کامیاب
ہوا تو ہماری غلط فہمی زنانہ اور مردانہ حصوں میں بانٹ دی گئیں اور
غزالہ نے کبھی کوئی شکوہ نہیں کیا۔ شرف آباد والے فلیٹ میں لوٹنے
کے بعد میری طبیعت نے گوارا نہ کیا کہ میں دربا اور سلطان شاہ
کو ایک دوسرے کے رحم و کرم پر چھوڑ کر غزالہ کے ساتھ خلوت
نشین ہو جاتا۔ غزالہ نے اس فراخ دلانہ بندوبست پر کبھی کوئی
شکایت نہیں کی۔ ہمیں خلوت میسر آئی نہیں لیکن وقت کے
تقاضوں کے تحت غزالہ نے مجھے ہر فیصلے کا اختیار دے رکھا تھا۔
اس نے کبھی بھی اپنی مرضی میرے اوپر مسلط کرنے کی کوشش نہیں
کی۔

غزالہ کے اس باوقار رویے نے میری نظروں میں اس کا مقام
بہت بلند کر دیا تھا۔ وہ کوئی عام لڑکی نہیں تھی۔ اس نے اپنے باپ
کرنل زوار زیدی اور اپنی ماں شمع کی زندگی کے نشیب و فراز سے
بہت کچھ سیکھا تھا۔ کرنل زوار زیدی نے شمع کا انتخاب اس بازار
سے کیا تھا جہاں بنت حوا کو رزق کی بیڑیوں میں قید کر کے
ہوس کے تمر بال پر نچایا جاتا ہے۔ زوار زیدی نے اس شمع محفل کو
اپنی دلہن بنا لیا لیکن اس کا خاندان کبھی بھی شمع کے اس روپ کو
تسلیم نہیں کر سکا۔ غزالہ کو عورت کی توقیر اور بے توقیری کے اس
فاصلے کا بخوبی علم تھا۔ وہ جانتی تھی کہ شمع مجبور تھی 'وہ ناچنے والی
ہو کر بھی اسود محبت سے سرشار ہو سکتی ہے اور جیسے مرد نہ چاہے وہ
کوہ قاف کی پری ہونے کے باوجود دوسروں کی چبھتی نظروں کا سامنا
نہیں کر سکتی۔ زن و شوہر میں اصل رشتہ اعتماد کا ہوتا ہے' شکوک
و شبہات کا نہیں۔ غزالہ نے مجھ پر اندھا اعتماد کر کے میرے اور

دربا کے درمیان ایک ایسی نادیدہ لکیر کھینچ رکھی تھی جسے عبور کرنا
آسان نہیں تھا۔ اس نے اپنے حوصلے اور وقار سے مجھے ہمیشہ کے
لیے اپنا اسیر کر لیا تھا۔

غزالہ تو خیر میری محبوب بیوی تھی اور ان دنوں میری بیوی کی بن
چکی تھی لیکن سلطان شاہ سے میرا کوئی رشتہ نہ ہونے کے باوجود وہ
مجھے اپنے سگے بھائی کی طرح عزیز تھا۔ میں نے اپنی زندگی کے عنفوان
آغاز پر رشتوں کے بہت گہرے گھاؤ کھائے تھے۔ وقت کی گردش
میں پڑ کر میں ان زخموں کے دکھ بھول جانے کے لیے کوشاں رہتا تھا
لیکن یہ بات میرے دل پر نقش تھی کہ میرے سوتیلے بھائی نصیر علی
نے مجھے تباہ کرنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی تھی۔ اس کی رگوں میں
بھی وہی خون گردش کر رہا تھا جو میرے وجود میں رواں تھا لیکن وہ
حرص و ہوس کے جنگل میں بھٹک کر میرے بدترین دشمن کے ساتھ
جا ملا تھا۔ ان تجربات کی وجہ سے میں سلطان شاہ کی محبت اور
وفاداری پر اکثر دل گیر ہو جایا کرتا تھا۔ اپنی مجبوریوں کے دائرے
میں رہنے کے باوجود وہ میرا سب سے بڑا دوست' خیر خواہ اور ہمدرد
تھا اور ہر وقت میرے سینے پر اپنا لہو نچھاور کرنے کے لیے کمربستہ
رہتا تھا۔ اس نے متعدد سنگین مواقع پر اپنی لازوال بے خوفی کے
میرے دل میں انمٹ گہرے نقوش ثبت کیے تھے کہ میں کسی دن
رنجش یا برہمی کی رو میں بہہ کر بھی اسے فراموش نہیں کر سکتا تھا۔
عملی طور پر وہ میرے وجود کا ایک حصہ بن کر رہ گیا تھا۔

جہانگیر جیسا اور جو کچھ بھی تھا' سامنے ہی تھا۔ اس کے ساتھ
تعلق میں کوئی جذباتی پیچیدگی نہیں تھی۔ سیدھی سی بات تھی کہ
برے وقتوں کا ساتھی تھا اور ہر وقت ان دیرینہ مراسم کو نبھانے
کی فکر میں رہتا تھا۔ ان تینوں کے علاوہ دربا کا اپنا ایک منفرد کردار
تھا۔ وہ ہم میں سے نہ ہوتے ہوئے بھی ہمارے ساتھ اس طرح
مل گئی تھی کہ خاندان کے کسی فرد کی طرح معلوم ہوتی تھی۔
اس کے کردار کی کمزوری' جو سب سے بڑی ہولی آزادروی اور
مزاجی اپنی جگہ تھی لیکن اس نے بھی لانیڈی کی ہولناک سازش کو
سامنے لا کر پاکستان کے مفادات کے لیے جو کام کیا تھا وہ اس
ہر کمزوری پر پردہ ڈالنے کے لیے کافی تھا۔ سب سے بڑی بات یہ
کہ دربا نے اپنے پدر الحرام کے قتل کی خبر سننے کے بعد نہ
اپنے ماضی سے ہر رشتہ توڑنے کے عزم کا اظہار کیا تھا بلکہ اس
امریکن شہریت کو بھی ترک کرنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔ یہ
باتیں اس امر کی نشان دہی کر رہی تھیں کہ اس بظاہر عورت
خوب صورت وجود میں ایک اچھی عورت بھی خوابیدہ
حالات کے جھٹکوں سے بیدار ہو کر میدان عمل میں اترنے
مضطرب تھی۔

زندگی کے طویل سفر میں مہینوں بلکہ سالوں کی بھی ہست
رفعت نہیں ہوتی لیکن ہم سب نے قلیل سی مدت میں ایک
خاندان کا سا روپ دھار لیا تھا جیسے ہم سب بچپن سے ایک دوسرے
کے دکھ درد میں شریک ہوتے رہے ہوں۔

میرا ذہن ان ہی خیالات میں الجھا ہوا تھا کہ ریسٹ ہاؤس کے
رہائشی حصے سے افراتفری کی آوازیں آنے لگیں۔ شاید ویرا نے
ان لوگوں کو بیدار کرتے ہوئے افراتفری پھیلا دی تھی۔
فیکٹری سے روانگی کا اصولی فیصلہ کر لینے کے بعد میری رائے
میں یہاں سے فوراً ہی نکل پڑنا بہتر تھا۔ میں اپنے ساتھیوں میں سے
کسی کی جرح کا سامنا کرنے سے پہلے ہی نیچے چلا گیا۔
رحیم خان اور افضل خان کے تینوں ترمیوں کو میرے نئے فیصلے
کا علم نہیں تھا۔ رحیم خان اپنی چارپائی پر بیٹھا ناشتہ کر رہا تھا۔ ارشد
اپنے ساتھی سمیت کرسیوں پر براجمان تھا۔ جبکہ شاہد اس وقت رفو
کی عمارت کی چھت پر اپنے فرائض کی انجام دہی میں مصروف تھا۔
مجھے نمودار ہوتا دیکھ کر وہ تینوں ہی اپنی جگہیں چھوڑ کر اٹھ
کھڑے ہوئے۔
"قیدی کا کیا حال ہے؟" میں نے ارشد کے شانے پر ہاتھ رکھ
کر دھیمے لہجے میں پوچھا۔
"برا حال ہے۔ وہ زیادہ دیر تک زندہ نہیں رہ سکے گا" ارشد
نے کسی تاسف کے بغیر سپاٹ لہجے میں جواب دیا "گوداموں میں
بند ہوئے چوہے شاید ساری رات اس کے خون آلود زخموں کو
بھنبھوڑتے رہے ہیں۔ اس کے چہرے اور بدن پر بہت زیادہ ورم
آ گیا ہوا ہے اور جلد نیلی پڑتی جا رہی ہے۔ شاید چوہوں کے کاٹنے
سے اس کے خون میں زہر سرایت کر گیا ہے۔ میں تھوڑی دیر پہلے
اسے دیکھنے گیا تو اس کی کرب آلود نگاہوں میں فریاد رچی ہوئی
تھی۔"
"میری رائے ہے کہ اسے اس عذاب سے نجات ملنی
چاہیے۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔
"حکم ہو تو میں اسے ابھی گولی دے دیتا ہوں" ارشد میری بات
مکمل ہونے سے پہلے ہی بول پڑا۔
"گولی نہیں" اسے ختم کر دو" میں نے سرد لہجے میں کہا "اور
اس کی لاش فوری طور پر شہر کے کسی متعفن کوڑے دان پر ڈلوا دو۔
ممکن ہے کہ وہ اب تک طاعون میں مبتلا ہو چکا ہو۔"
"ٹھیک ہے سر!" اپنے اندازے کے برعکس میرا بے رحمانہ فیصلہ
سن کر ارشد بوکھلا گیا "یہ بہت آسان کام ہے۔ میں دس منٹ میں
اس کی لاش یہاں سے روانہ کیے دیتا ہوں۔"
"اور پھر یہ فیکٹری تم چاروں ہی کو سنبھالنی ہے۔ ہم یہاں سے
کوچ کر رہے ہیں۔"
وہ تینوں مجھ سے کوئی سوال کرنے کی ہمت نہیں کر سکے لیکن
ان کے چہروں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ میرے کیے ہوئے انکشاف نے
انہیں متحیر کر دیا تھا۔
میں عمارت کے زینوں کی طرف واپس لوٹا تو ارشد گوداموں
کی طرف اس گودام کی طرف چل پڑا تھا جہاں سونی لال اپنی موت کے
انتظار میں وقت گزار رہا تھا۔
لیکن پھر وہ نہ جانے کیا سوچ رہا تھا کہ سب ہی میری توقع
سے کہیں زیادہ سرعت سے تیار ہو کر کمروں سے باہر آ گئے۔ ویرا
اور غزالہ کچن میں گھس کر ناشتے کی تیاری میں مصروف ہو گئیں۔
جہانگیر اور سلطان شاہ ڈرائنگ روم میں میرے پاس آ گئے۔
"رات کو ہم سب اچھے خاصے سوئے تھے۔ صبح صبح تمہیں کیا
سوجھی ہے کہ اچانک ہی یہاں سے نکل بھاگنے پر تل گئے ہو؟"
جہانگیر نے برا سا منہ بنا کر مجھ سے سوال کیا۔
"یہاں کے خشک اور مشینی ماحول سے دل اکتا گیا ہے" میں
نے مسکراتے ہوئے کہا "یہاں روپوش ہونے کے بعد یہ عزت
افزائی ہوئی ہے کہ اب کتے تک ہمارے منہ آنے لگے ہیں۔"
"اس کتے کو میں نے دعوت نامہ بھیج کر تو نہیں بلایا تھا" وہ
جل کر بولا۔
"نہ بلایا ہو مگر وہ کتا تمہاری فیکٹری ہی کی برکات میں شمار
ہوگا۔"
"تم ٹال رہے ہو" سلطان شاہ گفتگو میں دخل دیتے ہوئے بولا۔
"ویرا نے بھی خطرے کی رٹ لگائی ہوئی ہے لیکن کھل کر کچھ نہیں
بتا رہی کہ یہاں سے بھاگنے کی نوبت کیوں آئی ہے۔"
"مجھے اس فیصلے پر اعتراض نہیں ہے" جہانگیر بولا "سچ پوچھو تو
مجھے تمہارے اس فیصلے سے خوشی ہوئی ہے۔ فیکٹری میں میں خود کو
تم سب کی سلامتی کا ذمے دار محسوس کر رہا ہوں۔ یہاں سے نکل
جانے کے بعد میرے سر سے بہت بڑا بوجھ اتر جائے گا لیکن ہر
اچھے فیصلے کا کوئی سبب بھی ہوتا ہے۔ ایسی کیا تبدیلی آئی ہے کہ تم
نے چند گھنٹوں میں یہاں سے نکل جانے کا فیصلہ کر لیا ہے؟"
"ایلین ہم لوگوں میں ضرورت سے زیادہ دلچسپی لے رہا ہے اور
ضرورت سے کچھ زیادہ ہی فعال ہو گیا ہے" میں نے سنجیدگی اختیار
کرتے ہوئے کہا "کل رات ہی اس نے یکے بعد دیگرے ہم پر دو
وار کیے اور ہماری خوش قسمتی سے دونوں ہی بار ناکام رہا۔ اس کا
کتا ہم تک پہنچ سکا نہ اس کی بھیجی ہوئی پولیس پارٹی مجھے یا ویرا کو
تلاش کرنے میں کامیاب ہو سکی۔ ہو سکتا ہے کہ وہ زیادہ انتظار کیے
بغیر کوئی نیا وار کر بیٹھے۔ تھوڑی دیر پہلے اس کا فون آیا تھا۔ میں
اسے مزید کوئی موقع دینے سے پہلے اس چوہے دان سے نکل جانا
چاہتا ہوں۔"
"تو یوں کہو کہ ایلین کے فون نے تمہیں اس ہنگامی فیصلے پر مجبور
کیا ہے" سلطان شاہ اطمینان کا ایک گہرا سانس لے کر بولا "وہ کیا
کہہ رہا تھا؟"
میں نے ان دونوں کو اختصار سے اپنی اور ایلین کی گفتگو سے
آگاہ کر دیا۔
"یہ کیسا عجیب اتفاق ہے کہ جب بھی صورت حال میں کوئی
قابل ذکر تبدیلی رونما ہوتی ہے تو ویرا ضرور تمہارے ہی پاس
موجود ہوتی ہے" جہانگیر نے استہزا آمیز لہجے میں کہا۔
"تمہاری بات کا جواب تمہارے اپنے سوال میں مضمر
ہے۔ وہ سوچتی رہتی ہے" حالات کا تجزیہ کرتی رہتی ہے" تمہاری

طرح گدھے گھوڑے بیچ کر نہیں سوئی۔"

"میرا سوال دوسرا ہے" جہانگیر نے مجھے اپنی بات پوری نہیں کرنے دی "ہم سب کے سو جانے کے بعد تم دونوں تنہائی میں کیا کر رہے تھے؟ مجھے حیرت ہے کہ غزالہ تمہاری ان حرکتوں کو کیسے نظرانداز کر دیتی ہے۔ اصولاً تو دریا کے بجائے غزالہ کو تمہارے ساتھ ہونا چاہیے تھا۔"

"یہ اعتراض تمہارے بیمار ذہن کی پیداوار ہے۔ غزالہ متعصب اور تنگ نظر لڑکی نہیں ہے۔ وہ جانتی ہے کہ ہم ان دنوں جن خطرناک حالات سے گزر رہے ہیں ان میں دریا کیا کردار ادا کر رہی ہے۔ تم تو اس قابل بھی نہیں رہے کہ میں کسی نازک معاملے پر تم سے مشورہ کر سکوں اور دوسری اہم ترین بات یہ ہے کہ ایلین کا فون آنے سے قبل ہم دونوں کب جا چکے تھے۔ میں ذرا ڈرائنگ روم میں ادھر سا تھا۔ دریا فون کی گھنٹی سن کر اس وقت آئی تھی جب میں بات شروع کر چکا تھا۔"

"اب تم جو چاہو کہہ سکتے ہو" وہ بے اختیاری سے اپنے شانے اچکا کے بولا "ہم لوگ جتنی کر تمہاری چوکیداری تو نہیں کر سکتے۔ یہ ذمے داری غزالہ کی ہے کہ وہ تم دونوں کے میل جول پر نظر رکھے۔"

"بکواس مت کرو۔ میں تمہارا سر توڑ دوں گا۔" اس کی الزام تراشی پر مجھے غصہ آگیا۔

"سچ ہر وقت اور ہر ایک کو برا لگتا ہے۔ تم کوئی نئی بات نہیں کہہ رہے۔"

"تم بلاوجہ بات بڑھا رہے ہو" سلطان شاہ نے خشک لہجے میں کہا۔ "اوہ!" جہانگیر نے حیرت سے کہا "تم بھی اس معاملے میں غزالہ کے بجائے دریا کے حامی ہو؟"

"میں کسی کا حامی یا مخالف نہیں ہوں" سلطان شاہ کا لہجہ قدرے ناخوش گوار ہو گیا "غزالہ نے باہر رہ کر بہت کچھ دیکھا اور سیکھا ہے۔ وہ جانتی ہے کہ دریا جیسی نڈر اور مغربی عورت کو ہم اپنے طور طریقوں میں نہیں جکڑ سکتے۔ اسے دریا پر اعتماد ہے تو تم اعتراض کرنے والے کون ہوتے ہو؟ اس بھیڑ میں رہ کر کوئی بھی ہوش مند شخص بہت زیادہ آزاد روی کا خطرہ مول نہیں لے سکتا۔"

جہانگیر نے اس کی بات کاٹ دی اور بولا "میں دریا یا غزالہ کا بدخواہ نہیں ہوں لیکن اتنا ضرور جانتا ہوں کہ غزالہ نے اپنی آنکھیں کھلی نہ رکھیں تو وہ ایک دن سر پکڑ کر روئے گی۔"

میں غصے اور بے بسی سے اس احمق مطلق کو گھورتا رہ گیا۔ وہ جو کچھ کہنا چاہ رہا تھا وہ اتنا زیادہ غلط بھی نہیں تھا۔ میں غزالہ سے شادی ہونے کے بعد بہت زیادہ محتاط ہو گیا تھا لیکن دریا نے میرے بارے میں کبھی بھی اپنے جذبات چھپانے کی کوشش نہیں کی تھی۔ وہ بار بار حیلے بہانے سے مجھے کریدتی رہتی تھی اور اس کے لیے یہی ایک خوش فہمی کافی تھی کہ اگر وہ دل و جان سے مجھے چاہتی تھی تو میں بھی اسے غزالہ کے بعد روئے زمین پر اپنی دوسری پسندیدہ عورت تصور کرتا تھا۔ دریا کی اس خوش فہمی میں کتنی حقیقت تھی وہ میں ہی جانتا تھا۔ اس وقت مجھے ہلکا سا قلق اس بات کا تھا کہ جہانگیر جو میری، غزالہ اور دریا کی مثلث کے بارے میں اس قدر ہرزہ سرائی اور نکتہ چینی کا مظاہرہ کر رہا تھا، خود اپنے گھر کی کمزوریوں سے بالکل بے خبر تھا۔

اس کے اور سلمٰی کے درمیان روزِ اول ہی سے ایک خلیج حائل چلی آ رہی تھی جسے جہانگیر نے کبھی بھی پاٹنے کی کوشش نہیں کی تھی۔ سلمٰی نے اپنی ان محرومیوں کا ازالہ کرنے کے لیے بارہا مجھ پر مہربان ہونے کی کوششیں کی تھیں لیکن یہ میرا ہی ظرف تھا کہ میں نے کبھی بھی سلمٰی کی ان کمزوریوں سے فائدہ اٹھانے کی کوشش نہیں کی تھی۔ بھٹکے ہوئے کمزور لمحات میں بھی میں دریا اور سلمٰی کی دسترس سے نکل بھاگا تھا۔

میں نے اس بارے میں کئی بار جہانگیر کو سمجھانے کی کوشش کی تھی لیکن کبھی بھی اس کی طرح بھونڈی الزام تراشیوں کا سہارا نہیں لیا تھا۔ میں نے ہمیشہ ہی مشفقانہ انداز میں اور اشاروں کنایوں میں اسے اپنی کمزور ازدواجی زندگی کو مستحکم کرنے کے مشورے دیے تھے مگر وہ ان رنگین مزاج مردوں کی صف میں شامل تھا جو بیویوں پر بدترین مردانہ تحکم جتا کر دوسری عورتوں کے ناز نخرے اٹھانے اور ان کے سامنے گھٹنے ٹیکنے میں ہی اپنی جھوٹی انا کی تسکین محسوس کرتے ہیں۔

جہانگیر، غزالہ کے رونے کی پیش گوئی کر کے پیر پٹختا ہوا کچن کی طرف چلا گیا تھا۔ مجھے معلوم تھا کہ تھوڑی دیر بعد وہ اپنے معدے میں کتنے سورما کا ایک پیالہ اتارے بغیر اس انتہائی بدنوش کا دماغ ٹھکانے پر نہیں آنا تھا۔

اس کی واپسی سے پہلے ہی ٹیلی فون کی گھنٹی نے مجھے چونکا دیا۔ سلطان شاہ نے اضطراری طور پر فون کا ریسیور اٹھا لیا۔ دوسری طرف سے بولنے والے کی آواز پہچان کر اس کے چہرے پر ایک انداز میں مزاج پرسی شروع کی تھی لیکن پھر فوراً ہی ماتھے پر بل ڈال کر ریسیور میری طرف بڑھا دیا۔ شاید فون کرنے والے نے اس کی گرم جوشی کو ذرا بھی نہیں سراہا تھا۔

اپنی ہیلو کے جواب میں ریسیور پر ابھرنے والی چہکتی ہوئی آواز سن کر میں بے چین ہو گیا۔ وہ اوکل خان تھا۔ اس کی آواز بالکل سپاٹ اور منتشر تھی۔ محبت یا نفرت کے جذبے سے عاری۔ ریسیور پر اس کے الفاظ یوں سنائی دیے تھے جیسے کسی نے چند پتھر کچھ توڑ کر بھیج دیے گئے ہوں۔

"مجھے خبر ملی ہے کہ تم نے میرے لیے فون کیا تھا۔ خیریت تو تھی؟"

"میں نے فون کیا تھا لیکن تمہاری آواز اس قدر سپاٹ کیوں ہے؟ کیا تم کچھ پریشان ہو؟" میں نے لاپروائی کے انداز میں تحت محتاط لہجے میں سوال کیا۔

"ایک لاش سرد اور بے جان سی ہوتی ہے۔ غنیمت ہے کہ تم میری نوازش رہے ہو۔"

"ہولی! تم کیا کہہ رہے ہو؟ میری کچھ سمجھ میں نہیں آرہا۔"

اس کے الفاظ میرے اعصاب پر ہتھوڑوں کی طرح برس رہے تھے۔

"تمہاری گرفتاری تب مزاحمت کرنے کے الزام میں مجھے معزول کیا جا چکا ہوں۔ فضا کی بے کراں وسعتوں میں پرواز کرنے والے پرندے کے سارے پر کاٹ دیے جائیں تو وہ ایک لاش سے زیادہ کیا رہ جاتا ہے؟ میں بھی وہی ہوں۔ جلدی بات کرو، ہو سکتا ہے کہ یہ موقع دوبارہ نہ مل سکے۔ دفتر چھن گیا ہے۔ گھر کا فون جب تک کاٹ نہیں دیا جاتا ٹیپ کیا جا رہا ہے گا۔ میں ایک پبلک بوتھ سے بول رہا ہوں۔"

"تم عجیب اور ناقابلِ یقین باتیں کر رہے ہو۔ یہ بتاؤ کہ اس وقت ہم کہاں مل سکتے ہیں؟"

"کہیں نہیں۔ میرے قریب بھی نہ آنا ورنہ تمہیں کور کر لیں گے۔ زندگی چاہتے ہو تو اپنا ٹھکانا چھوڑ کر کہیں بھی غائب ہو جاؤ۔ دنیا بہت وسیع ہے۔ تمہیں کہیں نہ کہیں پناہ مل جائے گی۔ ان خوار کے تمہارے ذہن کی بو پر لگ گئے ہیں۔ یہ وہ بلڈ ہاؤنڈ ہیں کسی سربراہِ حکومت کے پیچھے لگ جاتے ہیں تو اس کا اپنے گھر میں جینا حرام کر دیتے ہیں یا اسے تختۂ دار پر لٹکا دیتے ہیں۔ تم نے اپنی قسمت میں ان کے راستے کھینچ کر دیے ہیں۔ وہ اپنی فصیلوں میں محصور ہو گئے ہیں لیکن تم ان کی طاقت و جبروت سے بے خبر ہو۔ یہ وہ لوگ ہیں جو برانگیختہ ہو جائیں تو بچے اپنی ماؤں کی کوکھ میں دہشت سے مر جاتے ہیں اور زرخیز زمینیں راکھ اور دھواں اگلنا شروع کر دیتی ہیں۔ بات مختصر کرو اور بس بھاگنے کی فکر کرو۔ موت چاروں طرف سے تمہارے گرد گھیرا تنگ کرنے والی ہے۔ اب کوئی تمہاری پشت پناہی نہیں کر سکے گا۔"

"پتا نہیں تم کیا کہہ رہے ہو۔" میں نے دہشت سے جھرجھری لے کر کہا۔ "تم جانتے ہو کہ میں موت سے نہیں ڈرتا۔ جب تک مجھے ہر بات نہیں بتاؤ گے، میں جہانگیر کی فیکٹری سے باہر قدم نہیں نکالوں گا۔ خواہ مجھے یہاں رہ کر بدترین موت کو گلے لگانا پڑے۔"

"تم پاگل ہو گئے ہو۔ میری بات سمجھنے کی کوشش کرو۔ اس فیکٹری کو بارودی برسات میں نہلایا جا سکتا ہے۔ تباہ کن آتش گیر مادوں سے لدا ہوا کوئی جہاز یا بجلی کا پُرزہ گرایا جا سکتا ہے۔ انہیں معلوم ہے کہ تم اسی فیکٹری میں ہو۔ وہ تمہیں ڈھونڈ لیں گے۔"

"یہ تم کن لوگوں کی بات کر رہے ہو؟" میں نے اس کا فقرہ کاٹ کر اضطراری لہجے میں سوال کیا۔ "کیا وہ تمہاری ٹاسک فورس سے بھی زیادہ طاقت ور ہیں؟"

"سب کچھ الٹ گیا، برباد ہو گیا۔ مجھے نہیں معلوم کہ اس ٹاسک فورس کا کیا انجام ہو گا۔ اس کا وجود جب تک ایک راز تھا وہ برقرار اور پوری طرح فعال تھی۔ اب اس کا راز فاش ہو چکا ہے۔ سونی لال کو ایس ٹی ایف کے بارے میں جو کچھ معلوم تھا وہ ایلین اور اس کے آقاؤں کے علم میں آ چکا ہے۔ وہ بل ہوز، پال انگرٹن، جم کلارک، ولیم اور راجر کے قتل کا انتقام لینے پر تل گئے ہیں۔ فورس کے وجود کو بچانے کے لیے شاید اسٹیشن فور کا پورا عملہ برطرف کیا جا چکا ہے۔ میں ابھی اپنے ڈائریکٹر جنرل سے معزولی کے زبانی احکام لے کر آ رہا ہوں۔ مجھے ذاتی اشیا لینے کے لیے بھی اپنے دفتر جانے کی اجازت نہیں ہے۔ میرا جرم صرف اتنا ہے کہ میں نے پچھلی رات ایسے لوگوں کو پولیس کی تحویل سے نکالا جو عالمی دہشت گردوں کی گرفتاری اور ایک اغوا کی ہوئی امریکن لڑکی کی بازیابی میں مددگار ہو سکتے تھے۔ تم سمجھ سکتے ہو کہ کیا کھیل چل نکلا ہے۔ یہ بہت اونچے جانے کی بازی ہے۔ وہ کھل کر میدان میں آ گئے ہیں۔"

"تمہاری فورس کے افسرانِ بالا کو معلوم ہے کہ ہم لوگوں کی کیا خدمات ہیں؟"

"کسی کو کچھ یاد نہیں رہا۔ مجھے معزولی کا حکم سنانے والے کو یہ تک یاد نہیں رہا کہ میں نے تمہارے لوگوں کو اسی کی رضامندی سے رہائی دلائی تھی۔ ایس ٹی ایف میں خط و کتابت نہیں ہوتی۔ ہر ہدایت اور حکم زبانی ہوتا ہے۔ ایس ٹی ایف کو بھول جاؤ۔ وہ ایک خواب تھا۔ تم نے کسی سے اس کا ذکر بھی کیا تو وہ تمہاری ذہنی حالت پر شبہ کرے گا۔ اب اپنے بل پر اپنی جان بچانے کی کوشش کرو۔"

"تم فورس سے نکال دیے گئے ہو تو ہمارے ساتھ آ جاؤ۔ تمہیں ہماری نیت اور عزائم کا پوری طرح علم ہے۔" میں نے فوری خیال کے تحت ازل خان کو پیش کش کی۔

"نہیں!" اس کا جواب دو ٹوک تھا۔ "کسی فورس کا بننا اور ٹوٹنا ریاست کے معاملات ہیں۔ جو ہوتا ہے وہ ہر حال میں ہو کر رہے گا مگر میں اپنے حلف کا پابند ہوں۔ میں معزول ہو گیا تو کیا ہوا۔ میں نے فورس میں شامل ہوتے ہوئے وفاداری کا جو حلف اٹھایا تھا وہ نوکری کی مدت کے لیے نہیں، پوری عمر کے لیے تھا۔ میں آج بھی اس کا پابند ہوں اور مرتے دم تک اس کی پابندی کروں گا۔" فرطِ جذبات سے ازل خان کی آواز رندھنے لگی۔ "میں بھوکا رہ لوں گا لیکن فورس کے بعد کسی اور کے لیے کام نہیں کروں گا۔ لوگ آتے جاتے رہتے ہیں لیکن ادارے اور تنظیمیں قائم رہتی ہیں۔ میری ہر لمحے یہ دعا ہوگی کہ اس کڑے امتحان میں ایس ٹی ایف قائم رہے۔ یہ قائم رہی تو اسے پھر بھی ازل خان کی حقیر سی خدمات کی ضرورت پیش آ سکتی ہے۔ میں کسی کا ساتھ نہیں دوں گا، بس اسی آس پر زندہ رہوں گا۔ ایس ٹی ایف میرا خواب تھی۔ اس پر مجھے ہی نہیں، شاید تم کو بھی ناز ہو گا۔ میں اپنے رفقا کے لیے اپنی زندگی کے اس قیمتی سرمائے سے محروم نہیں ہونا چاہتا۔"

ہو گئی ہوں گی۔ البن اور پھر امریکنوں تک پہنچ گئی تھیں اور اس طرح انھیں معلوم ہو گیا تھا کہ میرے اور ریا کے جارحانہ عزائم کی حوصلہ افزائی کے کیا اسباب ہیں۔

وہ لوگ ہمارے ہاتھوں کرسے چک کے کھائے بیٹھے تھے لیکن براہ راست اسپیشل ٹاسک فورس پر کوئی الزام لگانے کی پوزیشن میں نہیں تھے۔ فیکٹری سے جہانگیر، سلطان شاد اور رستم خان کے حراست میں لیے جانے کے بعد اول خان کو اپنے پورے اختیار کے ساتھ سامنے آنا پڑا۔ وہ کوئی ڈھکا چھپا انفرادی معاملہ نہیں تھا جو صیغۂ راز میں رہ جاتا۔ البن کے ایما پر کی جانے والی پولیس کی مہم جوئی میں ہماری نفری شریک تھی۔ ان تینوں کی رہائی کے ساتھ ہی پولیس والوں کو کچھ انتظامی سزائیں بھی دی گئی تھیں۔ یہ امر یقینی تھا کہ البن نے تھانے میں پیش آنے والے ان واقعات سے آگاہی حاصل کر کے امریکنوں کو بتا دیا کہ اگر اسپیشل ٹاسک فورس کا ایک ذمے دار افسر جہانگیر وغیرہ کو نہ چھڑا لے جاتا تو اس کے ذریعے ہم تک پہنچا جا سکتا تھا۔

اسپیشل ٹاسک فورس کی سرگرمیوں کے بارے میں وہ پہلا ثبوت میسر آتے ہی امریکن حرکت میں آ گئے۔ ان کی تیاریاں پہلے سے مکمل تھیں۔ وہ بس ثبوت کے انتظار میں تھے اور وہ ثبوت انھیں پولیس اہلکاروں کے ذریعے مل گیا تھا۔ ان لوگوں نے نہایت چالاکی سے سرکاری کو سرکار کے روبرو کھڑا کر دیا تھا۔ پولیس کے بیان کو جھٹلایا جا سکتا تھا نہ اول خان کی مداخلت کی تردید کی جا سکتی تھی۔

میں اندازہ کر سکتا تھا کہ البن کی خواہش نے اسپیشل ٹاسک فورس کی قیادت کو ہلا کر رکھ دیا ہوگا۔ امریکا ان دنوں جمہوریت، انسانی حقوق، جبری مشقت اور مساویانہ برتاؤ کے اپنے نام نہاد نعروں کی آڑ لے کر تیسرے ممالک پر دباؤ ڈال رہا تھا۔ پھر وہ حکومت جو اس کے حکموں کو حکم سمجھ کر قبول کرنے میں سرکشی کا مظاہرہ کر رہی تھی؟ ان یک طرفہ تعزیری جرائم کی مجرم قرار دی جا رہی تھی۔ اس گمبھیر پس منظر میں اسپیشل ٹاسک فورس اور اس کی حرکات سے ماورا سرگرمیوں کا دفاع کرنا کسی طرح بھی ممکن نہیں تھا۔ ایس ٹی ایف والے جنگ اور جہاد کے جذبے سے سرشار ہو کر میدان عمل میں مصروف رہتے تھے۔ میدان جنگ میں کوئی سپاہی دشمن کو اپنے سامنے دیکھ کر گولی چلانے کے لیے اپنے افسر سے اجازت نہیں لیتا۔ بس اپنے ادراک اور وجدان پر بلا توقف عمل کرتا ہے۔ سامنے والا دوست ہو تو اسے اپنے گلے سے لگا لیتا ہے اور دشمن معلوم ہو تو ایک ہی وار میں اسے جہنم واصل کر دیتا ہے۔ میدان جنگ میں شہری ضابطے نہیں چلتے۔ اگر وہاں ہر دشمن کو زندہ گرفتار کر کے حاضر عدالت کرنے اور پھر اس پر جنگی جرائم ثابت کر کے سزا دینے کی ریت ڈال دی جائے تو جنگ لڑی ہی نہیں جا سکتی۔ یہ اسپیشل ٹاسک فورس اور دوسرے اداروں کے طریقۂ کار کا بنیادی فرق تھا جو وطن کی محبت سے سرشار ہو کر حرکت

والے دل ہی محسوس کر سکتے تھے۔ امریکنوں، ہمارے نیوں یا دوسرے دوست نما دشمنوں کو یہ فلسفۂ خدمت نہیں سمجھایا جا سکتا تھا۔

شاید ایس ٹی ایف کی قیادت نے ان ہی خطرات کو بھانپتے ہوئے فوری طور پر اول خان سے کنارہ کشی اختیار کر لی تھی اور پوری فورس کو دشمنوں کی زہریلی نگاہوں سے محفوظ رکھنے کے لیے عارضی طور پر کراچی میں واقع اسٹیشن فور بند کر کے اس کے عملے کو منظر سے ہٹا دیا تھا۔ میری دانست میں وہ احتیاطی اقدام تھے لیکن ایسا بھی نہیں تھا کہ فورس کو اپنے خون جگر سے سینچنے والوں نے اول خان جیسے فرض شناس افسر اور اس کی بھاری نفری کو بالکل ہی بے یار و مددگار چھوڑ دیا ہو۔ مجھے یقین تھا کہ پوشیدہ نگاہیں ہر لمحے ان جاں بازوں کی حفاظت کر رہی ہیں تاکہ تنظیم، فورس کے دوسرے سربستہ راز اگلوانے اور عالمی پیمانے پر ان کی تشہیر کرنے کے ارادے سے، ان میں سے کسی کو اغوا نہ کر سکے۔

وہ ایک لمبا اور پُر پیچ کھیل تھا۔ اس بساط پر نئی چال بہت سوچ سمجھ کر چلی گئی تھی مگر میں اول خان کی مایوسی دور کرنے اور اسے تسلی دینے کے لیے اشاروں کنایوں میں بھی ان باتوں کا ذکر نہیں کر سکتا تھا۔ اگر اس کہانی کے کرداروں کو ڈرامے کے اصل مقاصد کی جھلک بھی مل جاتی تو اس جوڑ توڑ سے مطلوبہ نتائج حاصل نہیں کیے جا سکتے تھے۔

میرے ذہن میں خیالات کی رو کسی تیز رفتار قلمی فیتے کی طرح چل رہی تھی۔ میں نے لمحوں ہی لمحوں میں یہ سب سوچتے ہوئے اول خان سے کہا "جو کچھ تم کہہ رہے ہو میں وہی کروں گا۔ جب تک حالات دوبارہ سازگار نہیں ہوتے، ہمیں ایک دوسرے سے دوری رکھنا چاہیے۔ تم نے جو صورت حال بتائی ہے اس سے تو یہ ظاہر ہوتا ہے کہ فیکٹری میں موجود تمہارے نفری بھی کسی بھی لمحے رخصت ہو جائیں گے۔"

"ان کا تعلق اسٹیشن فور کے عملے سے ہے جو برطرف کیا جا چکا ہے۔ جب تک انھیں برطرفی کی خبر نہیں ملتی وہ تمہاری تحویل میں ہیں۔ میری مانو تو اس مہلت کا فائدہ اٹھاؤ اور موتی لال کی گردن کاٹ کر اسے بھی کہیں ٹھکانے لگوا دو۔ اس کا زندہ یا مردہ حالت میں فیکٹری سے برآمد ہونا بہت خطرناک ثابت ہوگا۔ وہ ہمیشہ کے لیے جہانگیر کے خون کے پیاسے ہو جائیں گے۔ ویسے بھی تم تمہارے جانے کے بعد موتی لال کو زیادہ دیر تک نہیں سنبھال سکو گے۔ خود روپوش ہو کر اسے بھی چھپائے رکھنا ممکن نہیں ہوگا۔"

شاید وہ اسی بارے میں مزید کچھ کہنا چاہتا تھا۔ میں نے نرمی سے اس کی بات اچک لی "تمہارا مشورہ بہت مناسب اور بروقت ہے۔ میں اسٹیشن فور پر ٹوٹنے والے عتاب سے باخبر ہونے سے پہلے ہی موتی لال کو جہنم واصل کر کے کہیں پھینک دینے کا حکم دے چکا ہوں۔ ہو سکتا ہے کہ اب تک تمہارا کوئی آدمی اس کی لاش لے کر یہاں سے نکل گیا ہو۔"

"شاباش!" اول خان کی آواز پُرجوش ہو گئی "یہ ان حرام

ذلیلوں کے منہ پر بھرپور طمانچہ ہوگا۔ اسپیشل ٹاسک فورس کی چوروں کی تلاش میں نکلنے والے کا یہی انجام ہونا چاہیے۔ تم آج تک شاید صرف اسی لیے اپنے دشمنوں کے ہر مہلک وار سے بچتے رہے کہ تمہاری چھٹی حس وقت سے پہلے ہی آنے والے خطرات کا ادراک کر لیتی ہے اور تم اپنی چال چل جاتے ہو۔ سوتی لال کی لاش ملے گی تو وہ سب غصے میں اپنے بال نوچتے رہ جائیں گے اور انہیں اس قتل کا کوئی سرا نہیں مل سکے گا۔"

"ہاں" میں نے زہریلی ہنسی کے ساتھ کہا "پھر اب ادھیکاری کے پیغام کے بعد کرشی اور دوسرے لوگ یہی سوچ رہے ہوں گے کہ انتظار کی مدت گزرنے تک سوتی لال کے ساتھ کچھ نہیں کیا جائے گا.... سوتی لال کے بعد کرشی کی باری ہے۔ میں سلویشی پر بھی اس پر نگاہ رکھنے کی کوشش کروں گا۔"

"کوئی حماقت نہ کرنا" ریسیور پر اوّل خان کی ناصحانہ غراہٹ ابھری "جنگ میں کامیابی کا بنیادی اصول یہ ہے کہ دشمن کو جب تک پوری طرح بے دست و پا نہ کر لو اسے حقیر نہ سمجھو۔"

"تم بے فکر رہو۔ ریوڑ میں چلتے ہوئے مکار بھیڑیے بھی کبھی کبھار غافل ہو جاتے ہیں لیکن غول سے بچھڑے ہوئے درندے بہت چالاک اور خوں خوار ہو جاتے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ تمہاری رفاقت سے مختصری محرومی کے نتیجے میں میری بہت سی کمزوریاں میرے سامنے آ جائیں۔"

"مجھے بہت دیر ہو گئی۔ اب میں چلتا ہوں" اوّل خان کی آواز میں ایک مرتبہ پھر اداسی تیر گئی۔ وہ کہہ رہا تھا "پتا نہیں ہم لوگوں کو دوبارہ کب ایک دوسرے سے ملنا نصیب ہو لیکن مجھے امید ہے کہ ہم ایک دوسرے کو کبھی نہیں بھول سکیں گے۔ کچھ اچھی یادیں ہی زندگی کا سرمایہ ہوتی ہیں۔"

"اچھا کیا کہ تم نے سرمائے کا ذکر چھیڑ دیا" میں نے اپنے ذہن میں ابھرنے والے ایک فوری خیال کے تحت کہا "تمہیں معلوم ہے کہ ہمارا سارا سرمایہ جہانگیر کی تجوری میں منتقل ہے۔ ابھی تک تو تمہاری وجہ سے ہم اس طرف سے بے فکر تھے اب اس گھر اور وہاں موجود اثاثوں کا کیا بنے گا؟"

"غنیمت ہوا کہ میں نے وہاں ایس ٹی ایف کے آدمی مامور نہیں کیے تھے ورنہ آج وہ مکان بھی بالکل خالی بلکہ ویران ہو جاتا۔ وہاں رابطے کی کلید جہانگیر کے پاس ہے۔ میں نے سیکیورٹی کمپنی کو ایک سال کا پیشگی معاوضہ دیا ہوا ہے۔ جہانگیر پابندی سے یہ رقم ادا کرتا رہے گا تو وہاں پہرہ بھی پہ نہیں مار سکے گا۔ جہانگیر جب چاہے "کارڈ" دکھا کر گھر میں جا سکتا ہے۔ موقع پا کر تم لوگ وہاں سے نقدی اور زیورات وغیرہ نکال سکتے ہو۔ فی الحال باقی اثاثوں کو بھول جاؤ۔ زندگی رہی تو جہانگیر ایسے بکھیرے اٹھاتے رہے گا۔ اس کے لیے میرا دوستانہ مشورہ ہے کہ وہ اب اس مکان میں رہائش کا خیال ترک کر کے اسے پورے ساز و سامان سمیت بیچنے کی فکر کرے اور خاموشی سے گلشن باز بنیس میں کوئی گھر لے لے۔ یہ گھر ہمارے بہت سے دشمنوں کی نظروں میں آ گیا ہے۔ وہ جہانگیر کو چین نہیں لینے دیں گے۔"

"تمہارا بہت بہت شکریہ کہ تم نے بڑی وضاحت سے یہ بھی صاف کر دیا ورنہ میں اپنی ساری عمر کی کمائی کے بارے میں متفکر ہو گیا تھا۔ تمہیں معلوم ہی ہوگا کہ کن بوٹ کی فروخت سے حاصل ہونے والی خطیر رقم سلطی کی تجوری میں محفوظ ہے۔"

"فکر نہ کرو۔ پیشگی ماہانہ معاوضہ ادا کیا جاتا رہا تو ایک تنکا بھی ادھر ادھر نہیں ہو سکے گا۔ بس اب مجھے اجازت دو۔ زندگی رہی تو پھر کبھی ملاقات ہوگی۔"

آخری فقرے پر اوّل خان کی آواز بھرا گئی اور میں اپنے شدید جذباتی ابال سے دوچار ہوا کہ کوشش کے باوجود میری زبان سے خوبصورت الوداعی الفاظ نہ نکل سکے اور لائن بے جان ہو گئی۔

میں اوّل خان سے باتوں میں ایسا کھویا ہوا تھا کہ مجھے پتا نہیں چل سکا کہ وہ سب کب میرے گرد آ بیٹھے تھے۔ ریسیور رکھ کر میں نے اپنی آنکھیں مسل کر نمی کی لائی ہوئی دھندلاہٹ دور کرنے کی کوشش کی تھی تو سب سے پہلے فرزانہ نے سوال کیا "اسٹیشن فورس پر کیا عتاب نازل ہوا ہے؟ آج تم اوّل خان سے بڑے عجیب سے لب و لہجے میں باتیں کر رہے تھے۔ کیا پریشانی ہے؟"

مجھ سے پہلے ہی سلطان شاہ بول پڑا کیونکہ وہ پہلے سے میرے ساتھ بیٹھا ہوا تھا اور اس نے میرے مکالمے اوّل تا آخر سنے تھے۔ وہ ان لوگوں سے مخاطب ہو کر کہہ رہا تھا "زیادہ سے زیادہ پریشانی نہیں ہے۔ اگر میرے کانوں نے مجھے دھوکا نہیں دیا تو خان کو اسپیشل ٹاسک فورس سے نکالا جا چکا ہے اور اب وہ ہمارے لیے کچھ نہیں کر سکے گا۔"

سلطان شاہ کی اس سنسنی خیز اطلاع پر ان سب کے رنگ سے عجیب و غریب تحیر زدہ آوازیں برآمد ہوئیں اور پھر فوراً سب نے اپنے اپنے سوالات کی یلغار شروع کر دی۔

"غنیمت ہے کہ ہمیں سوچنے سے انہوں نے سب کچھ نہیں بتا دیا" میں نے ان لوگوں کو بدحالی سے بچانے کے لیے اپنے اوسان قابو پاتے ہوئے کہا "ہم پہلے ہی یہاں سے کوچ کی تیاری کر رہے ہیں۔ اب تک سوتی لال کو ہلاک کر کے اس کی لاش ٹھکانے لے جائی جا چکی ہوگی۔ ہم ناشتا کر کے کسی بھی لمحے یہاں سے روانہ ہو سکتے ہیں۔ اوّل خان مجھے یہی باتیں بتا رہا تھا...."

"اوّل خان کی حمایت کھو دینے کے بعد یہ سب تو ہونا ہی تھا" فرزانہ نے میری بات کاٹ کر احتجاج کیا "وہ تو ہونا ہی تھا لیکن اوّل خان کے ساتھ کیا ہوا؟ اسے کیوں نکالا گیا؟"

میں نے غور سے فرزانہ کی طرف دیکھا۔ اس وقت معمول اس کا چہرہ بالکل سرد اور سپاٹ تھا۔ آنکھیں تک بے تاثر تھیں۔ میں نے اپنی نگاہیں اس کے چہرے سے ہٹائیں اور کہنا شروع کیا "یہ ماضی کا کینہ ہے جس نے رنگ دکھایا۔ امریکن ہر اس فرد اور ادارے کو تہس نہس کر دینے کا فیصلہ کر چکے ہیں جو ہر قیمت پر ہمارے قومی مفادات کی سربلندی کے لیے

انھیں یہ گوارا نہیں ہوا کہ ان کی سی آئی اے کی طرز پر
کارل چھوٹا ملک اپنی سلامتی کے لیے کوئی اسپیشل ٹاسک
رنے کی جسارت کرے اور پھر ٹاسک فورس بھی ایسی جو
ری کے لیے اپنے بڑوں کے علاوہ کسی کو جواب دہ نہ ہو"
قانون سے ماورا اقدامات کرنے کی آزادی ہو۔ کل
نے ہمارے تین ساتھیوں کو پولیس کی تحویل سے نکالنے
کروادار کیا وہ بدقسمتی سے راز نہیں رہ سکا۔ ایلین سے
پوشیدہ نہ رہ سکا۔ اس نے اپنی حاصل کی ہوئی معلومات
ں تک پہنچادیں اور انھوں نے دیکھتے ہی دیکھتے ایک
کرڈالا جو اکل خان اور ایس ٹی ایف کے اسٹیشن فورس کو
جانے گیا۔"

انناک منبد کے بعد میں نے انھیں اصل واقعات
ع کردئے۔ سب کے چہرے اداس اور آنکھیں فکر مند
یک کا نا معلوم مستقبل سامنے نظر آرہا تھا۔
ی اس حرکت کا جواب تو یہی ہے کہ ہم یہاں رک کر
لے وار کا انتظار کریں اور پھر ان کے دانت کھٹے کردیں"
مکمل ہونے پر ویرا نے غصیلے لہجے میں کہا "وہ بھول رہے
دشمن باندھیا رک نہیں گیا ہے۔ اکل خان کے بے
سے جانے کے باوجود ہم اتنے بے بس نہیں ہیں۔"
کرو اور جلدی اٹھو!" میں نے اپنی جگہ چھوڑتے ہوئے
ں طور پر ویرا سے مخاطب ہوکر بولا "مجھے خوشی ہے کہ
ودماغ میں یہ جوش اور ولولہ موجود ہے مگر بعض کام
یادہ ہوش کے متقاضی ہوتے ہیں۔ دشمن کم ظرف
اپنے سے کئی گنا طاقت ور ہو تو عارضی پسپائی شکست
۔ میں تمھیں اکل خان کے بھیانک خدشات سے آگاہ
۔ سامنے رہ کر مقابلہ کرنے کے بجائے ہم گوریلا جنگ
ں زیادہ نقصان پہنچا سکتے ہیں۔ ابھی ایلین کا فون آئے
ن ہوئی مگر مجھے اندیشہ ہے کہ انھیں وقت مل گیا تو اس
جانے والے ہر راستے پر ان کے خون آشام شکاری
کے ہم بے سروسامانی کے بغیر زیادہ دیر تک محصور رہ
لہٰذا نہیں کرسکیں گے۔ جو لوگ کسی عالمی اسکینڈل سے
اکل خان اور اسٹیشن فورس کو داؤ پر لگا سکتے ہیں وہ اپنی
لیے ان کے چراغ ہستی کا گرواد بھی ادا کرسکتے
ت نکل جانا ہی ہمارے حق میں بہتر ہوگا۔"
بحث میں وقت ضائع کرنا حماقت ہے" ویرا نے ایک لمبا
کر اپنا چائے کا مگ خالی کردیا "نکلنا ہے تو یہاں سے
ب ہونے کے بعد ہم انھیں پریشان تو کرہی سکتے

ں سے ہونے والی زہر گراؤ گفتگو سننے کے بعد سب کی
کہ ہم میں سے کوئی بھی ناشتے کی میز کی طرف نہیں

گیا البتہ غزالہ نے مجھے چائے کی ایک پیالی تھمادی۔
"میں مانتا ہوں کہ وقت بہت کم اور معاملہ سنگین ہے" جہانگیر
نے سب کو روانگی پر آمادہ پاکر بوکھلائے ہوئے انداز میں کہا "لیکن
اتنی عجلت بھی مناسب نہیں ہے۔ ہمیں کچھ فیصلے بھی کرنے ہیں۔"
"کیسے فیصلے؟" ویرا غرا کر اس پر چڑھ دوڑی اور وہ مزید بوکھلا
گیا۔

"ہم یہاں سے کہاں جائیں گے؟ یہاں کون رہے گا؟ فیکٹری
کا کیا بنے گا؟ ریشم خان اور دوسرے ترمیوں کو کیا بتایا جائے گا؟"
وہ ویرا سے چند قدم دور ہٹ کر مدافعانہ انداز میں بولا۔
"ہمیں جہاں بھی جانا ہوگا یہاں سے باہر نکل کر فیصلہ کریں
گے" ویرا تنز لہجے میں بولی "فیکٹری جائے بھاڑ میں۔ تم نے سنا نہیں
کہ اکل خان نے کیا کہا ہے؟ زندہ رہو گے تو ایسی پچاس فیکٹریاں
کھڑی کرلوگے! سمجھے؟ تم یہیں رہنا چاہتے ہو تو خوشی سے رہو۔ وہ
تمہارے بدن کا ایک ایک ریشہ ادھیڑ ڈالیں گے اور تم انھیں کوئی
نئی بات بتا کر اپنی جان نہیں چھڑا سکو گے۔ اگر ایک شریف آدمی
کی طرح ہمارے ساتھ چلنے پر آمادہ ہو تو ریشم خان یا کسی اور سے
کچھ کہنے کی ضرورت نہیں ہے۔ انھیں سمجھنے دو کہ ہم کسی کام سے یا
آوارہ گردی کے لیے جارہے ہیں۔ جب ان کے سر پر مصیبت
پڑے گی تو وہ خود ہی سنبھل لیں گے۔ انھیں کسی اداکاری کی
ضرورت پیش نہیں آئے گی۔ ہر بات فطری انداز میں منہ سے نکلے
گی۔"

"نہیں، یہ ریشم خان کے ساتھ ظلم ہوگا" مجھے ویرا کا خود
غرضانہ مشورہ پسند نہیں آیا "وہ لوگ ہمارے نکل بھاگنے کا سارا
غصہ ریشم خان پر اتار ڈالیں گے۔ اگر اسے زندہ چھوڑ دیا گیا تب
بھی یہ عمر بھر کے لیے اپاہج ہوکر رہ جائے گا۔ اسے ہمارے پیچھے ہی
یہاں سے نکل جانا چاہیے۔"
"اور بقیہ مغوں آدمی؟" غزالہ اپنے ساتھ ہر ایک کے بارے
میں سوچ رہی تھی۔
"ان میں سے ایک موتی لال کی لاش لے کر جاچکا ہوگا۔ وہ
تینوں ایس ٹی ایف کے آدمی ہیں۔ انھیں کسی بھی وقت ہر طرح کے
احکام موصول ہوسکتے ہیں۔ وہ فیکٹری کو تالا لگا کر خاموشی سے چلی
دیں گے۔ اگر ہمارے دشمن ان کے جانے سے پہلے پہنچ بھی گئے تو
وہ ان کے ساتھ برا سلوک نہیں کرسکیں گے۔ خفیہ تنظیم سے تعلق
رکھنے کے باوجود ان لوگوں کو بہت سے تحفظات حاصل ہیں۔"
"ہم سب تو ان سے کچھ کہے سنے بغیر نکل سکتے ہیں لیکن ریشم
خان انھیں کیسے جل دے سکے گا" اس وقت جہانگیر کی کھوپڑی شاید
بالکل ہی ماؤف ہوکر رہ گئی تھی۔
میں نے نہایت تحمل سے کام لیتے ہوئے اسے سمجھایا "ہم کوئی
گڑبڑ کردو گے انتظام پر اسے اوپر بالو۔ میں خود ہی اسے پوری
بات سمجھادوں گا۔"

سلطان شاہ کو میں نے فوراً ہی دونوں گاڑیاں تیار کرنے کے لیے بھیج دیا۔

ہماری کل نفری پانچ نفوس پر مشتمل تھی اور ہم سب وہاں سے ایک گاڑی میں بھی روانہ ہو سکتے تھے لیکن فیکٹری کے گیراج میں جہانگیر کی دوسری گاڑی موجود تھی۔ میں کسی ہنگامی ضرورت کے لیے اسے بھی نکال لے جانا چاہتا تھا۔ دو گاڑیوں میں بٹ کر ہم ایک دوسرے کا دھیان بھی رکھ سکتے تھے۔

زیبا کو ذرا دیر سے خیال آیا کہ میں نے سلطان شاہ کو دو گاڑیاں تیار کرنے کی ہدایت دے کر بھیجا تھا۔ اس نے چونک کر استفسار کیا تو میرے پاس پہلے سے جواب تیار رکھا تھا۔

"دوسرے امکانات کے علاوہ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ ہم یک جا رہنے کے بجائے دو الگ الگ ٹھکانوں کا رخ کریں۔ اگر دونوں گاڑیاں ناگزیر وجوہ کی بنا پر ایک دوسرے سے بچھڑ جائیں تو وقت بیکار کرنے اور بھٹکنے کی ضرورت نہیں۔ ہر پارٹی کسی بھی محفوظ ہوٹل میں پناہ حاصل کرلے۔ ایسی صورت میں دونوں پارٹیوں کا ایک ایک فرد آج شام سات بجے کباب پراٹھے والے بندو خان کے ہوٹل پر پہنچے گا تاکہ معلومات کے تبادلے کے ساتھ آئندہ کا طریقہ کار بھی طے کرلیا جائے۔"

"یہ اچھی بات ہے کہ تم فیصلے کرنے کے ساتھ ساتھ سوچتے بھی جا رہے ہو" زیبا مسکرا کے بولی۔

اسی دوران میں ریشم خان پرشور انداز میں زینے طے کرتا ہوا اوپر آگیا۔

اس کے ذرا تنگ روم میں آنے سے پہلے ہی میں لپک کر برآمدے میں پہنچ گیا۔

"نیچے کیا ہو رہا ہے؟ دوسرے آدمی کہاں ہیں؟" میں نے سرسری انداز میں پوچھا۔

"ایک آدمی فیدی کا لاش لے کے گیا ہے" ریشم خان میرے قریب ہو کر سرگوشیانہ لہجے میں بتانے لگا "اس خنزیر کے بچے کو چوہا لوگ نے بہت کاٹا تھا۔ رات بھر میں وہ پھول کر شیر کا بچہ بن گیا تھا۔"

"اسے مارنا پڑا یا وہ پہلے ہی مر چکا تھا؟" میں نے تجسس سے پوچھا۔

"ہمارا خیال ہے کہ وہ زندہ تھا" ریشم خان کی آواز ہیجان زدہ ہونے لگی "وہ اپنا پیر چل کر گاڑی میں آیا پھر مر گیا۔ ارشد بولتا تھا کہ وہ زندہ ملتا تو ہم اس کا گردن توڑ دے گا۔"

"تم کو معلوم ہے کہ تمہارے صاحب کے دشمن کتنے خطرناک ہیں۔ وہ خود بھی پیچھے لگے ہوئے ہیں، پولیس کو بھی بھڑکا رہے ہیں۔ ابھی ہم لوگ سفارش کے لیے بڑے افسر کی طرف جا رہے ہیں۔ ہمارے جانے کے بعد تم بھی ان دونوں سے کوئی بہانہ کر کے یہاں سے چلے جاؤ۔ تمہارے لیے بھی خطرہ ہے۔"

"اچھا صیب!" اس نے سعادت مندی سے سر ہلایا … "ام کب واپس آئے؟"

"ذرا ابھی نہیں آنا" میں نے تیزی سے کہا "ریل … کر فوراً گاؤں چلے جاؤ۔ حالات اچھے ہوں گے تو تمہارا … دے کر تمہیں واپس بلا لے گا۔"

اس کی آنکھوں سے حیرت اور بے یقینی جھلکنے … خطرے کا احساس دلانے کے لیے میں نے فوراً ہی بولنا …

"رات کو پولیس صاحب کو لے گئی۔ وہ تمہیں بھی لے جا … شہروں میں پولیس والے مال دار سیٹھوں کے ساتھ زیاد … کرتے۔ ان کے راز اگلوانے کے لیے ان کے غریب … ملازموں کی کھال ادھیڑ لیتے ہیں اسی لیے تمہارا صاحب … کہ خطرہ دور ہونے تک تم اس شہر میں نہ رہو۔ اپنے … جاؤ۔"

"یہاں کا چوکی داری کون کرے گا؟" اسے دوسرا … ہوگئی۔

"ارشد کے آدمی یہاں کی دیکھ بھال کرلیں گے۔ … ہو کر جاؤ۔"

"ام اپنا صیب سے مل سکے؟" وہ عجیب نظروں سے دیکھتے ہوئے ہکلایا۔

"ٹھیرو۔ میں اسے یہیں بھیجتا ہوں" یہ کہہ کر … روم میں گھس گیا۔

جہانگیر نے منتظرانہ نگاہوں سے میری طرف د… جل کے کہا "جاؤ، تم سے آخری ملاقات کرنی چا… سے گلے مل کر روانہ ہونا چاہتا۔"

وہ مجھے پھاڑ کھانے والی نگاہوں سے گھورتا ہوا … طرف چل دیا۔

"آدمی کو ہر وقت اپنی زبان سے خیر کے … چاہئیں" فرزانہ کے لہجے میں میرے لیے ہلکی سی … "کیا جانے کب کون سی بات قبول کرلی جائے۔"

"میں نے اسے کون سی گالی دی ہے؟" میں … پوچھا۔

"آخری ملاقات بھی خطرات میں گھرے ہوئے … ذومعنی ثابت ہو سکتی ہے۔"

"آپس کے معاملات میں میں اتنی باریک سو… ہوں" یہ کہہ کر میں نکاسی کے راستے کی طرف بڑھا … عظیم ریشم خان نے جہانگیر کو واقعی اپنے بازوؤں … بچے کی طرح اپنے سینے سے لپٹا لیا ہوا تھا۔ اندر … ٹھوس بدن لرز لرز کے ہل رہا تھا اور آنکھوں … تھے۔ وہ برے وقت میں اپنے مالک کو اکیلا چھوڑ … پریشان تھا۔

حالات میں شاید وہ منظر سب ہی کے لیے جذبات انگیز
لیکن میرے چٹکی بھرنے کی وجہ سے وہ صورت حال
نظر آرہی تھی۔ جہانگیر کو بھی اس بات کا احساس
ل چل نوازیں سن کر اس نے کھسا کر رستم خان کی
سے نکل جانے کی کوشش کی لیکن بس اپنی جگہ پر ہل
رستم خان اپنے "صیب" کو اتنی آسانی سے نہیں چھوڑ

لب مسکراہٹ کے ساتھ تیزی سے زینے اترنے لگا۔
پہنچنے سے پہلے ہی در اصل غزالہ سے جھٹ جہاز شروع
کے ارادے نیک نظر نہیں آتے۔ اس نے جب یہاں
ں میں روانہ ہونے کی بات چھیڑی تو میرا ماتھا ٹھنکا

تمہیں چھوڑ کر تو کہیں نہیں بھاگیں گے" غزالہ نے
سے کہا۔
ں چھوڑ کر نہیں، تمہیں لے کر بھاگنے کا ارادہ نظر آیا
ذرا ہلکا سا قہقہہ لگا کے بولی "شام سات بجے بندر خان
پہنچنے سے پہلے وادی تم دونوں کے لیے جنت ہی تھی

اب بھی جائے تو کیا فرق پڑتا ہے۔ اچھا ہوا کہ تم نے یہ
۔ اب تو ایسا ہی ہوگا" غزالہ سے پہلے میں خوش ہوتی ہے

نے ہم سب کو کباب میں ہڈی بنایا ہوا ہے۔ اچھا
طرح تم دونوں کو مکمل تنہائی کے کچھ اچھے لمحات میسر
جہانگیر اور سلطان شاہ کو بھگت لوں گی۔"
کر ہم تینوں ہی خاموش ہو گئے کیونکہ افضل خان کے
گاڑیوں کی صفائی میں سلطان شاہ کی مدد کے لیے وہیں
شاید ارشد نے موتی لال کی لاش لے جانے سے پہلے
ت سے پیچھے ہی بلا لیا تھا اور سلطان شاہ نے ان دونوں
ہتھیار بھی گاڑیوں میں منتقل کرا لیے تھے۔
پہنچے تو الیاس اور ایبک کے دونوں فوری احترام کی
کے بعد جہانگیر بھی اوپر سے نیچے ہی آگیا۔ اس کے چہرے
کے آثار ہویدا تھے اور وہ سب ہی سے نظریں چرا رہا تھا۔
رستم خان تھا۔ اس کا چہرہ لٹکا ہوا تھا اور رہائی سے
منزل آئے تھے۔
وادی روڈ اور ڈیفنس کے بجائے لانڈھی کی طرف سے
کا رخ کریں گے" سب کے یک جا ہو جانے پر میں نے
میں کہا مسعود کا کوئی بھی متوسط درجے کا ہوٹل ہماری

راستہ بہت لمبا اور بے تکا ہے۔ ادھر سے جانے کی کیا
جہانگیر نے اعتراض کیا۔

"طوالت اور تنگ سے زیادہ اہمیت ہماری سلامتی کی ہے" میں نے سمجھتے ہوئے لہجے میں کہا "کورنگی روڈ پر ان لوگوں سے مڈبھیڑ کا خطرہ ہے۔ وہ سوچ بھی نہیں سکیں گے کہ ہم نے یہاں سے نکلنے کے لیے لانڈھی کا راستہ اختیار کیا ہوگا۔ چند منٹ زیادہ ضرور صرف ہوں گے لیکن ہم بے خوف و خطر شہر کے قلب میں پہنچ جائیں گے۔ اس وقت مروجہ راستہ مناسب نہیں رہے گا۔"

"اگر ہم لانڈھی کی طرف سے جا رہے ہو تو شہر کے قلب میں گھسنے کی کیا ضرورت ہے؟" سلطان شاہ نے کسی خیال کے تحت چونک کر کہا "ہم سب ایئرپورٹ پر کسی ہوٹل میں رک سکتے ہیں۔"

"مشکل یہ ہے کہ اب ہر ایک افلاطون بننے کی کوشش کرنے لگا ہے" میں نے تلخ سی مسکراہٹ کے ساتھ جواب دیا "کراچی ایئرپورٹ پر واقع ہوٹلوں کا ایک خاص مزاج ہے۔ وہاں جہاز راں کمپنیوں کا عملہ، ٹرانزٹ مسافر یا مختصر مدت کے لیے قیام کرنے والے غیر ملکی ٹھہرتے ہیں۔ ان ہوٹلوں میں ٹھہرنے والوں پر امیگریشن حکام اور دوسری ایجنسیوں کی گہری نظر رہتی ہے۔ اس جگہ میں ہم دور سے پہچان لیے جائیں گے۔ میں نے بہت سوچ سمجھ کر شہر لوٹنے کا فیصلہ کیا ہے۔"

"اب ہم یہاں وقت برباد کر رہے ہیں" زہرا مضطربانہ لہجے میں بولی "اگر ہم اپنے حریفوں کی آمد کا انتظار کر رہے ہیں تو اور بات ہے ورنہ ہمیں یہاں سے نکلنا چاہیے تاکہ ہمارے بعد جہانگیر کے سرپرست، رستم خان کو بھی سکون سے یہاں سے فرار ہونے کا موقع مل سکے۔"

"وہ ہوگا تمہارا سرپرست" جہانگیر بھڑک کے بولا "برسوں پرانے تعلق کی وجہ سے اگر وہ ذرا سی دیر کے لیے جذباتی ہو گیا تو میں اسے نہیں روک سکتا تھا۔ تم ہر وقت کسی نہ کسی کی ٹانگ کھینچنے کے چکر میں لگی رہتی ہو۔ یہ کوئی اچھی عادت نہیں ہے۔"

"کون کس گاڑی میں جائے گا؟" بات بڑھتی دیکھ کر سلطان شاہ نے موضوع بدل دیا۔

"تم اور غزالہ ایک کار میں اور ہم تینوں دوسری کار میں جائیں گے" زہرا بولی۔

"ناممکن!" جہانگیر جھلا کر بولا "میں تمہارے ساتھ ہرگز نہیں جاؤں گا۔ میں نے مسلسل چند روز بھی تمہارے ساتھ گزار لیے تو مجھے تیسرے درجے کی ٹی بی ہو جائے گی۔"

"ٹھیک ہے۔ تم ہمارے ساتھ آجاؤ" میں نے وہ بحث وہیں ختم کر دی اور اگلی گاڑی کی طرف بڑھ گیا۔ گاڑی مجھے چلانی تھی۔ غزالہ نے خود عقبی نشست پر بیٹھ کر جہانگیر کو اگلی پسنجر سیٹ پر بیٹھنے کا موقع دینا چاہا لیکن وہ زبردستی پیچھے ہی بیٹھ گیا۔

میں نے اگنیشن میں چابی لگائی ہی تھی کہ جہانگیر بول پڑا "رستم خان ہمارے ساتھ جائے یا بعد میں فرار ہو، افضل خان کے آدمیوں کو ہماری چال بازی کا علم ہو ہی جائے گا۔ ہمارے بعد وہ بے چارہ

پیدل کہاں مارا مارا پھرے گا۔ اسے بھی ساتھ ہی لے لو۔ راستے میں اتار دینا۔"

اس کی بات معقول تھی۔ میں نے اشارے سے رستم خان کو اپنے پاس بلایا۔ اس نے میرے ایما پر اپنی رائفل ایس ٹی ایف کے ایک شخص کے حوالے کی اور نہایت بے تابانہ انداز میں جہانگیر کے برابر میں بیٹھ گیا۔ میں نے انجن اسٹارٹ کر کے گاڑی آگے بڑھائی تو پھاٹک کھل چکا تھا۔

ہماری دونوں گاڑیاں کھلے ہوئے پھاٹک سے نکل ہی رہی تھیں کہ سامنے ایک ہیلمٹ پوش موٹر سائیکل سوار آ رکا۔ اس کے انداز سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ جہانگیر کی فیکٹری ہی میں داخل ہونے کا ارادہ رکھتا تھا۔ وہ جسیم اور سخت جان نظر آ رہا تھا۔ اس کی موٹر سائیکل بھی فوجی ساخت کی اور طاقت ور انجن والی معلوم ہو رہی تھی۔ میں نے کن انکھیوں سے دیکھا کہ اس نے جہانگیر کی طرف دیکھ کر شناسائی کے انداز میں اپنے سر کو خفیف سی جنبش دی تھی۔

"لیجیے!" جہانگیر میرے شانے پر ہاتھ رکھ کر اضطراری انداز میں بولا "شاید یہ موٹر سائیکل سوار فیکٹری ہی میں آیا ہے۔ دیکھیں کہ یہ کیا چاہتا ہے؟"

"سکون سے بیٹھے رہو" میں نے غرا کر کہا اور گاڑی کی رفتار بڑھا دی "یہ اپنے طور طریقوں سے نیم فوجی لگ رہا ہے۔ میرا خیال ہے کہ یہ ایس ٹی ایف والوں کی برطرفی کا پروانہ لے کر آیا ہے۔ اس وقت ہم رکے تو پھر بیس پھنس کر رہ جائیں گے۔"

سلطان شاہ نے میری تقلید میں دوسری گاڑی کی رفتار تیز کر دی تھی۔ میں نے عقب نما آئینے میں دیکھا کہ راستہ صاف ہوتے ہی وہ موٹر سائیکل کھلے ہوئے پھاٹک میں داخل ہو گئی تھی۔

"صاحب! پورا فیکٹری کھلا پڑا ہے۔ یہ لوگ اور کیا کرے گا" گاڑی میں رستم خان کی فکر مندانہ آواز ابھری "تم حکم کرو تو ہم ابھی بھی اتر سکتا ہے۔"

"چپ چاپ بیٹھے رہو اور گاڑی سے اترتے ہی اپنے گاؤں بھاگنے کی فکر کرو" جہانگیر نے خشک لہجے میں کہا "جو بات ایک دفعہ سمجھا دی ہے اسے اپنے ذہن میں رکھو۔"

آگے پہلی بغلی سڑک نظر آتے ہی میں نے سیدھی سڑک چھوڑ کر اپنی گاڑی اسی طرف موڑ لی۔ مجھے موٹر سائیکل سوار کی طرف سے خطرہ تھا کہ کہیں وہ فیکٹری خالی ہو جانے کی خبر ملتے ہی ہماری تلاش میں نہ نکل کھڑا ہو۔

ازلی خان سے مجھے جو کچھ معلوم ہوا اس کا لب لباب یہ تھا کہ اسپیشل ٹاسک فورس کی اعلیٰ قیادت نے اپنی ساری ناراضی یا وفاداری کا معاملہ اسٹیشن فورس کے عملے تک محدود رکھی تھی۔ اس گروش کی وجہ سے میرے یا میرے ساتھیوں کے خلاف کوئی فیصلہ نہیں کیا گیا تھا۔

ممکن ہے کہ فیکٹری پہنچنے والا موٹر سائیکل سوار صرف ممن

افراد کی برطرفی اور فوری روانگی کے احکام لے کر آیا ہو۔ مجھے اس بات سے کوئی دلچسپی نہیں ہو سکتی تھی کہ ان کے جانے کے بعد فیکٹری بالکل ہی غیر محفوظ اور ویران ہو جائے گی اور دوسرے کمروں کی کنڈیاں لگا کر وہاں سے لوٹ سکتے ہیں طور پر انہیں اس بات سے کوئی غرض نہیں ہونی چاہیے۔ پانچوں رستم خان کو لے کر کہاں غائب ہو گئے تھے احتیاط بہتر تھی۔ کھلی اور سیدھی سڑک پر اسپیشل والوں کا سامنا کرنے سے گلیوں کی بھول بھلیوں میں مناسب تھا۔

"گاڑی میں جہانگیر کے چوکیدار کی موجودگی کے باعث بات نہیں کر سکتے" چند منٹ کے سکوت کے بعد غزالہ میں کہا "یہ ہمارے ساتھ کہاں تک جائے گا؟"

"چند منٹ کی بات ہے" جہانگیر نے غزالہ کے تیور ناخوش گوار ردعمل کا مظاہرہ کیے بغیر انگریزی میں کہا "لانڈھی سے نیشنل ہائی وے پر گھومتے ہی ہم اسے گے۔"

پھر جہانگیر اور رستم خان میں ہلکی سی تکرار میں دزدیدہ نگاہوں سے عقب نما آئینے میں دیکھ چکا تھا اپنی جیب سے خاصی رقم نکالی تھی۔ وہ خاموشی سے رستم خان کو دینا چاہ رہا تھا اور رستم خان کسی کوشش کی لاتعلقی آوازوں کے ساتھ جہانگیر کے رقم والے ہاتھ کو رہا تھا۔

اس وقت مجھے وہ منظر بہت بھلا لگا۔ اس گندی لعنت بن چکا ہے کہ کوئی بھی کسی سے بھی سرمایے سے دست بردار ہونا پسند نہیں کرتا۔ پھر جب اجیر کا ہو تو مزدور ہر رقم کو اپنا حق تصور کر کے جھپٹتا خان مشکل کے لمحات میں اپنے مالک کی مدد قبول داری کی ایک نئی مثال قائم کر رہا تھا۔

وہ ایک غریب چوکیدار تھا جو کافی عرصے سے جہا کا محافظ اور اس کی نجی زندگی کا راز دان بنا ہوا تھا۔ مختصر سا اثاثہ چھوڑ کر ان کے فیض کپڑوں کے ساتھ اسے گاؤں میں ملازمت سے محرومی کے ساتھ اپنے سفر کا مرحلہ بھی درپیش تھا مگر اسے یہ فکر زیادہ تھی کہ لاکھوں روپے مالیت کی فیکٹری کو لاوارث اور کھلا سرو سامانی کے عالم میں کہیں بھاگ رہا تھا اور شدید ضرورت ہو سکتی تھی۔

وہ کشمکش زیادہ دیر تک جاری نہیں رہ سکی۔ جہا زبردستی رستم خان کی جیب میں نوٹ ٹھونس دیے اور سر جھکا کر بیٹھ گیا۔

لانڈھی سے نکل کر نیشنل ہائی وے پر پہنچ کر بعد میں نے گاڑی ایک کنارے سے لگا دی۔ رستم خان ہاتھ کا اشارہ دیکھ کر سلطان شاہ اپنی گاڑی راستے

لیتا چلا گیا۔

گاڑی سے اترتے ہوئے' ریشم خان ایک مرتبہ پھر جذباتی ہونے لگا لیکن میں قرب وجوار میں موجود افراد کی بھاری تعداد کے سامنے کوئی تماشا نہیں بنانا چاہتا تھا اس لیے میں نے ریشم خان کے اترتے ہی الوداعی کلمات کہہ کر گاڑی آگے بڑھادی۔

"اس بار ہماری بھاگ دوڑ کا انجام مجھے خوش گوار نہیں رہا۔" غزالہ نے ایک گہرا سانس لے کے کہا "ازل خان سے لے کر جہانگیر تک سب ہی عتاب میں آگئے ہیں کوئی خوش نہیں ہے۔"

"یہ ہوتا رہتا ہے" جہانگیر نے سپاٹ آواز میں کہا "میں تم لوگوں کے معاملات میں بہت زیادہ ملوث نہیں ہوا لیکن میرا اندازہ ہے کہ صوفی لال کو ختم کرکے تم نے بہت بڑی کامیابی حاصل کی ہے۔"

"ہمیں اس کامیابی کی بھاری قیمت ادا کرنی پڑی ہے" میں نے کہا۔ "سب سے بڑا نقصان یہ ہوا ہے کہ ہم اسپیشل ٹاسک فورس کی تباہ کن طاقت سے محروم ہو گئے ہیں" غزالہ کی آواز پُرملال ہوگئی "پاکستان آنے کے بعد شاید آپ کو پہلی بار قانون کے محافظوں کی فکر کرنی ہوگی۔"

غزالہ کے آخری فقرے پر میں چونک پڑا۔ حقیقت میں میرا ماضی داغ دار تھا۔ ہیروئن فروشوں کی سرکوبی اور شہر کے شہزوروں سے گہرے مراسم کی وجہ سے میں بہت سے معاملات میں پولیس کو مطلوب تھا اور وہ صورتِ حال اتنی سنگین تھی کہ میں یورپ سے پاکستان واپس آتے ہوئے اپنی اصلی سفری دستاویزات استعمال کرنے کی ہمت نہیں کرسکا تھا بلکہ پیٹرواک کے فرضی نام سے سفر کرتا ہوا پاکستان میں امیگریشن کے مراحل سے گزرا تھا۔ اس کے بعد بھی قانون کے محافظوں سے ایک طویل عرصے تک میری آنکھ مچولی جاری رہی لیکن ازل خان سے مراسم استوار ہونے کے بعد میں ان تمام فکروں سے آزاد ہوگیا تھا۔

اس وقت بیک وقت دو خطرناک باتیں یک جا ہوگئی تھیں۔ پہلی یہ کہ ازل خان کو معزول کرکے کراچی میں اسپیشل ٹاسک فورس کی تمام سرگرمیاں فوری طور پر معطل کردی گئی تھیں۔ دوسری یہ کہ البن نے مجھے بے بس کرنے کے لیے مقامی پولیس کو میرے پیچھے لگا کر انہیں اپنی یادداشت تازہ کرنے کا موقع فراہم کردیا تھا۔ کوئی بھی ذہین پولیس افسر صرف میرے نام کے سہارے میرے پچھلے ریکارڈ کی پڑتال شروع کرسکتا تھا۔

"اگر یہاں کے حالات جلد ہی سازگار نہ ہوسکے تو ہم باہر نکل جائیں گے" میں نے غزالہ کی تسلی کے لیے کہا "کچھ وقت گزارنے کے بعد ہم دوبارہ یہاں واپس آسکتے ہیں۔"

"مجھے اپنے پروگرام سے باہر ہی رکھنا" جہانگیر نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا "میں زیادہ دیر تک تمہارے اوپر بوجھ نہیں بنوں گا۔ شہر میں داخل ہونے سے پہلے ہی مجھے کہیں اتار دینا۔ میں چند روز آرام کرکے اپنے گھر سے رقم' زیورات اور چیک بکس نکالوں گا تاکہ کسی پُرسکون علاقے میں نیا مکان خرید کر سلمٰی کو لاہور سے بلا سکوں۔ وہ لاہور میں پڑے پڑے اکتا گئی ہوگی۔"

"یہ کہو کہ تمہیں شدت سے بیوی کی یاد ستانے لگی ہے" میں نے اسے چھیڑا۔

وہ ایک گہرا سانس لے کر رہ گیا اور قدرے توقف کے بعد بولا "بیوی میں کوئی کشش ہو نہ ہو اب تو عادت سی ہو گئی ہے۔ سچی بات یہ ہے کہ مجھے اپنا بیٹا بہت یاد آرہا ہے۔ اولاد کی محبت عجیب اثر رکھتی ہے۔"

"بیوی اور بیٹے کو بھی بلا لینا لیکن ہم سے دور کیوں بھاگنا چاہ رہے ہو۔ تم ہمارے ہوٹل میں ایک الگ کمرا لے کر اطمینان سے آرام کے چند روز گزار سکتے ہو۔ سلمٰی کی تجوری تک رسائی حاصل کرکے ہماری رقم ہمارے حوالے کرکے تم کہیں بھی جا سکتے ہو۔"

"میں تمہاری رقم لے کر بھاگ نہیں جاؤں گا۔ وہ بیلی فرصت میں تم تک پہنچا دی جائے گی" وہ تلخی سے بولا "تم نے الٹے سیدھے چکروں میں اپنا پیر پھنسایا ہوا ہے کہ زیادہ دیر تک تمہارے ساتھ لگے رہنے سے مجھے اپنی مٹی پلید ہوتی نظر آرہی ہے۔ میں اپنے مستقبل کو اسی طرح چلا سکتا ہوں کہ بھیڑ بھاڑ کے مقامات اور ہوٹلوں وغیرہ میں تمہارے ساتھ نہ دیکھا جاؤں۔ میں اپنا کوئی نیا ٹھور ٹھکانا بنانے میں کامیاب ہوگیا تو تم بھی اس سے فائدہ اٹھا سکو گے۔"

"غنیمت ہے کہ تم آئندہ بھی میل جول برقرار رکھنے کے بارے میں سوچ رہے ہو لیکن میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ تم آرام کے لیے ہوٹل وغیرہ نہیں تو پھر کہاں جاؤ گے؟ اب تو بے چارہ ... مسٹر خان بھی زندہ نہیں ہے جو چند روز کے لیے تمہیں اپنے گھر میں رکھ لے۔"

"کم از کم بھابی کی موجودگی میں تو بے ہودہ باتیں مت کرو" وہ جھنجلا کر بولا اور غزالہ کے چہرے پر زیرِ لب مسکراہٹ پھیل گئی جسے وہ نہیں دیکھ سکا اور اپنی دھن میں کہتا رہا "تمہیں اچھی طرح معلوم ہے کہ میں ایک شریف اور گھر دار آدمی ہوں۔ میں ان خرافات میں نہیں پڑتا۔ تاریہ اپنے دل میں جو بھی سمجھتی رہی ہو میں نے کبھی بھی اسے اپنی سیکریٹری سے زیادہ اہمیت نہیں دی۔"

"میں نے تم پر کوئی الزام عائد کیا تو یہ بے ہودگی کی" میں نے گہری سنجیدگی سے کہا "میرے کہنے کا مطلب صرف اتنا تھا کہ تمہاری سیکریٹری خودکشی کرچکی ہے تم ہوٹل یا بھیڑ بھاڑ کی کسی جگہ کا رخ نہیں کرنا چاہتے پھر تم کہاں جاؤ گے؟ کہاں آرام کرو گے؟"

"تم میری فکر مت کرو۔ میں نے اپنے بارے میں سب کچھ سوچا ہوا ہے۔ میں ایسی جگہ جاؤں گا جہاں کسی کا خیال بھی نہیں پہنچ سکتا۔ وہاں رہ کر میں اپنے معاملات سیدھے کرلوں گا۔"

"ایسی کون سی جگہ ہے جس کا نام لیتے ہوئے تمہیں شرم آرہی ہے؟"

"میں چند روز کے لیے کسی اسپتال میں داخلہ لے لوں گا" مجبوراً اسے بتانا ہی پڑا۔

نہیں سجا ہوا تھا۔

"کیا بات ہے؟ اتنے سویرے اس راستے سے کدھر جا رہے ہو؟" مونچھوں والے نے رعونت سے بلند "استہزائیہ انداز میں پوچھا "ور تمہارے یہاں رکنے کا سبب کیا ہو؟"

"جس شہر میں باحیثیت انسانوں کی بے توقیری ہوتی ہو ہم وہاں نہیں رہ سکتے۔ ہم لاہور جا رہے ہیں لیکن تم لوگ ہمارا پیچھا کیوں کر رہے ہو؟ کیا تمہارے ایس ایچ او کے لیے رات کا تجربہ کافی نہیں تھا؟" جہانگیر سے پہلے ہی فرزالہ ونگ انداز میں بول پڑی اور میں دو پولیس والوں کے سامنے اس کا دو پا اعتماد دیکھ کر حیران رہ گیا۔

"بیگم صاحب! ناراض ہونے کی ضرورت نہیں" رنگی شخص خوشامدانہ مسکراہٹ کے ساتھ بولا "اتفاق سے ہم دونوں کو پیچھا نہ تو نفرتیں پیچھے لگ گئے تھے۔ اس وقت ہم ڈیوٹی پر نہیں ہیں۔ ہمارا ایس ایچ او صاحب تو اپنی پیٹی اور ٹوپی کے صدمے سے گھر پڑا ہوا ہے۔ گاڑی میں کوئی گڑبڑ ہے تو ہم تمہاری مدد کر دیں؟"

"کسی مدد کی ضرورت نہیں" فرزالہ نے خشک لہجے میں کہا "ہمارا راستہ چھوڑو ورنہ تمہاری بھی شکایت کی جا سکتی ہے۔ ہم گرے پڑے لاوارث لوگ نہیں ہیں جو تمہاری زیادتیاں سہہ لیتے ہیں۔"

وہ خاصا گھاگ آدمی تھا۔ اپنے تھانے میں اول خان کا رسوخ اور دبدبہ دیکھ چکا تھا۔ شاید اسے علم نہیں تھا کہ اس واقعے کے بعد ہی اول خان زیر حساب آگیا تھا۔ وہ فرزالہ کے زخمی تھپوں پر رکے ہوئے بغیر اپنے پیشہ ورانہ تجسس کے ساتھ بولا "اچھا ہوا کہ تم نے خود ہی لاہور جانے کا پروگرام بنا لیا... تمہارے ساتھ یہ تیسرا آدمی کون ہے؟ کہیں ایس ایچ او صاحب کو اسی کی تلاش تو نہیں تھی؟"

"یہ ہمارا ڈرائیور ہے۔ چاہو تو اب اسے پکڑ لو۔ دوسرے پہلے پورے تھانے کی وردی اتر جائے گی" اسے مرعوب ہوتا ہوا دیکھ کر فرزالہ بے ہی کے مظاہرے پر تل گئی۔

"چل بھئی چوہدری!" مونچھوں والا اپنے ساتھی کے شانے پر ہاتھ مار کے بولا "میں شرط جیت چکا ہوں۔ میں نے اس گاڑی کا نمبر دیکھتے ہی تجھے بتا دیا تھا کہ رات کو یہ گاڑی ایس جے کار میں کھڑی ہوئی تھی۔ اب دیکھ لیا کہ اندر بندے بھی اسی فیکٹری کے ہیں۔"

وہ دونوں سوزوکی میں سوار ہو کر وہاں سے آگے روانہ ہو گئے۔ ہم وہیں رکے رہے۔ مجھے فکر یہ تھی کہ سلطان شاہ ہمارے رکنے کے باوجود آگے نکلتا چلا گیا تھا۔ اسے اندازہ ہی نہیں ہو سکا ہو گا کہ ہم ایک ناگہانی اتفاق سے دوچار ہو چکے تھے۔

فرزالہ نے اپنی نشست سنبھال لی لیکن جہانگیر گاڑی میں بیٹھنے سے ہچکچا رہا تھا "میں اس منحوس گاڑی میں نہیں بیٹھوں گا۔ آگے کوئی اور مصیبت نازل ہو جائے گی۔ میں یہیں سے ٹیکسی لے لوں گا۔"

"ہم ٹیکسی لے کر کہاں جائیں گے تاکہ ہم آگے کسی اور چکر میں پھنس جائیں..."

"ہم بھی یہ گاڑی چھوڑ دو اور ٹیکسی سے نکل جاؤ۔ یہ گاڑی شہر میں پھنسوا دے گی۔"

وہ ٹھیک کہہ رہا تھا لیکن گاڑی کو اس طرح لاوارث نہیں چھوڑا جا سکتا تھا۔ میں نے سمجھا بجھا کر اسے کار میں سوار کرایا اور پھر آگے روانہ ہو گیا۔

مجھے حیرت تھی کہ اپنے عقب نما آئینے میں ہمیں رکتا ہوا دیکھنے کے باوجود سلطان شاہ کیوں آگے نکلا چلا گیا لیکن کچھ آگے بڑھنے کے بعد مجھے اندازہ ہوا کہ وہ اتنا غیر ذمے دار نہیں تھا۔ اس نے آگے جانے کے بعد اپنی کار کنارے سے لگائی ہوئی تھی۔

وہ ہم سے معلومات حاصل کرنی چاہتا تھا یا ہمیں آگے نکلنے کا موقع دینا چاہتا تھا کیونکہ اس کی گاڑی نے حرکت نہیں کی۔ وہ چل بھی دیتا تو ہمیں اسے روکنا پڑتا کیونکہ جہانگیر سے طے کیے ہوئے پروگرام کے مطابق ہمیں اپنی گاڑی میں رکھے ہوئے ہتھیار دوسری کار میں منتقل کرنے تھے۔

سلطان شاہ نے اپنی گاڑی ملیر ریلوے اسٹیشن سے آگے ایسی جگہ روکی ہوئی تھی جہاں سڑک اور ریلوے لائن کے درمیان آبادی یا دکانوں وغیرہ کی گنجائش ہی نہیں تھی۔

ہماری گاڑی میں ایک کلاشنکوف دو بھرے ہوئے میگزین اور فاضل راؤنڈز کے علاوہ دو پستول اور ان کے فاضل راؤنڈز موجود تھے۔ جہانگیر نے وہ تھیلا فوراً ہی سلطان شاہ کی کار میں منتقل کر دیا۔ جہانگیر کی دلیل تھی کہ سلطان شاہ والی کار فیکٹری کے بند گیراج میں تھی اس لیے نمبر کی وجہ سے اس کی شناخت ممکن نہیں تھی۔ اسے ہم بے فکری سے اپنے استعمال میں رکھ سکتے تھے۔

اس دوران میں سلطان شاہ نے ہمارے رکنے کا سبب جاننا چاہا لیکن میں اسے اپنے پیچھے آنے کی ہدایت دے کر فوراً ہی اپنی ڈرائیونگ سیٹ پر آبیٹھا۔

جہانگیر نے چند لمحوں کے لیے اگلی کار کے پاس رک کر سلطان شاہ کو اگلے پروگرام کے بارے میں سمجھایا پھر ہمارے ساتھ آبیٹھا۔ میں نے یہ بات خاص طور پر محسوس کی کہ اس دوران میں دیبا نے کسی بھی بات میں دخل انداز ہونے کی کوشش نہیں کی تھی۔

میں نے گاڑی تیزی سے آگے بڑھا دی۔ ہمارے پیچھے سلطان شاہ بھی کار سڑک پر لے آیا۔

ان دنوں کراچی کا نیا ایئرپورٹ وجود میں نہیں آیا تھا سارے ملکی اور بین الاقوامی پروازیں پرانے ایئرپورٹ سے روانہ ہوتی تھیں اور وہیں آتی بھی تھیں۔ میں اپنے ذہن میں اگلے حالات کا نقشہ جماتے ہوئے گاڑی چلاتا رہا اور پھر اسٹار گیٹ کے راستے سے داہنی طرف مڑ گیا۔ مجھے اس امر کی خوشی تھی کہ اس پورے سفر میں پولیس والوں کی مشتبہ سوزوکی پک اپ دوبارہ نظر نہیں آئی تھی۔

ایئرپورٹ پر میں اپنی گاڑی کو براہ راست پارکنگ لاٹ میں لے

چلا گیا۔ سلطان شاہ کول سڑک گھوم کر بائیں طرف' ائرپورٹ کے کار گراؤنڈ ایریا کی سمت میں نکل گیا۔

شاید اس وقت ائرپورٹ پر پروازوں کا ہجوم نہیں تھا کیونکہ پارکنگ لاٹ میں کافی جگہ خالی پڑی ہوئی تھی۔ میں نے کار ایک ایسے گوشے میں کھڑی کردی جہاں سے آسانی سے نوٹ کیا نہ جاسکے۔ ہم تینوں دروازے مقفل کرکے نیچے اترے تو جہانگیر دھیمی آواز میں بولا "یہاں سے میرے اور تمہارے راستے الگ ہوجائیں گے۔ میں یہیں سے کوئی ٹیکسی پکڑ لوں گا۔"

"اب تو ہم منحوس گاڑی سے نجات حاصل کرچکے ہیں۔" میں نے راستہ طے کرتے ہوئے کہا "کالی گاڑی کو تم خود محفوظ قرار دے چکے ہو پھر اب کیا دہشت ہے؟"

"کوئی دہشت نہیں ہے۔" اس نے اطمینان سے جواب دیا۔ "چار چھ کلو میٹر سے کیا فرق پڑتا ہے۔ یہاں نہیں تو آگے چل کر مجھے الگ ہونا پڑے گا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم ہمیں کسی ہوٹل تک نہیں پہنچاؤ گے؟"

"تم دودھ پیتے بچے نہیں ہو کہ میری رہنمائی کے بغیر کوئی محفوظ ہوٹل نہ تلاش کرسکو۔" وہ قدرے برہمی سے مجھے گھورتے ہوئے بولا "میرے اسپتال کا نام تمہیں معلوم ہے۔ ٹیلی فون ڈائریکٹری سے نمبر تلاش کرکے' جب چاہو مجھ سے بات کرلینا۔ اسی وقت مجھے اپنے ہوٹل کے بارے میں بھی بتا دینا۔ اس دوران میں رقم ہاتھ آتی تو وہ تم سے ملاقات تک محفوظ رہے گی۔"

"مجھے رقم کی نہیں' تمہاری دماغی صحت کی فکر ہے" میں نے انت پیس کر کہا "اگر تم پولیس والوں سے اسی قدر دہشت زدہ ہے تو میرا دعویٰ ہے کہ تم کوئی جرم کیے بغیر بھی سلاخوں کے پیچھے پہنچ جاؤ گے اور کوئی تمہیں نہیں بچا سکے گا۔"

پارکنگ ایریا سے نکل کر ہم تینوں ٹرمینل کی عمارت کی طرف چل دیے۔

"تمہاری بددعائیں میرا کچھ نہیں بگاڑ سکتیں۔" جہانگیر کہہ رہا تھا "مجھے معلوم ہے کہ اس وقت تمہاری کھوپڑی پر غصہ سوار ہے ورنہ تم میرے بدخواہ نہیں ہو۔"

"اگر الگ ہونا ہی ہے تو ابھی دفع ہو جاؤ۔" میں نے برہمی سے کہا "میرا دماغ سنک گیا تو بلاوجہ یہاں تماشا بن جائے گا۔"

اس کے چہرے پر زلزلے کے آثار دیکھ کر غزالہ نے جلدی سے اس کا بازو تھام کر کہا "تم دونوں کی بے تکلفی کی باتوں میں مجھے دخل نہیں دینا چاہیے۔ ان کے الفاظ سخت ہیں مگر بات غلط نہیں ہے۔ تمہیں اس کا برا نہیں ماننا چاہیے۔"

"بات غلط نہیں ہے؟" جہانگیر حیرت اور غصے سے غراتے ہوئے بولا۔

مجھے اندازہ ہو چکا تھا کہ میں اپنی حد میں رہ کر جہانگیر کے ساتھ بادلی کر رہا تھا لیکن میں اسے منانے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔ میرے معذرت خواہانہ جملے پر وہ میرے گلے بھی پڑ سکتا تھا۔ میں غزالہ کو اس کی دل جوئی کا موقع دینے کی نیت سے آگے بڑھ گیا۔

"ان کا مطلب تھا کہ تمہیں الگ ہونا ہی ہے تو اسی عمارت میں الگ ہو جاؤ۔" غزالہ کی ناصحانہ آواز میرے کانوں میں آئی۔ "باہر ہم لوگوں کی نظروں میں آجائیں گے۔"

"یہی بات وہ شرافت سے نہیں کہہ سکتا تھا؟" جہانگیر کی آواز تلخ تھی لیکن غزالہ کی وضاحت نے اس کا غصہ فرو کر دیا تھا۔

"یہ تم دونوں کی آپس کی باتیں ہیں۔ میں ان میں دخل نہیں دے سکتی۔"

اچانک کسی نے میرا بازو پکڑ لیا۔ میں چونک کر پلٹا تو جہانگیر تیز تیز قدموں سے چل کر میرے قریب آچکا تھا۔ نگاہیں چار ہوتے ہی وہ مسکرایا پھر اس نے اپنا داہنا ہاتھ میری طرف بڑھا دیا۔

میں نے پرتپاک انداز میں اس سے ہاتھ ملاتے ہوئے کہا۔

"اسپتال تو جا رہے ہو لیکن ہوشیار رہنا۔ انہوں نے اعصابی دباؤ کا علاج شروع کرا دیا تو تم سچ مچ کے مریض بن جاؤ گے۔"

"مجھے معلوم ہے۔" وہ بائیں آنکھ دبا کر عارفانہ ہنسی کے ساتھ بولا "ایسے امراض میں ڈریپ اور مسکن دوائیں دی جاتی ہیں۔ وہ میرا کچھ بھی نہیں بگاڑ سکیں گی۔"

ہم دونوں نے ایک مرتبہ پھر گرم جوشی سے ہاتھ ملایا۔ اس نے اپنے سر کی خفیف سی جنبش سے غزالہ کو تعظیم پیش کی اور تیزی کے ساتھ ٹیکسی کے راستے کی طرف چل دیا۔

ہم دونوں نے سیڑھیوں کے قریب بنے ہوئے اسٹال سے کولڈ ڈرنکس لے لیں تاکہ چند منٹ کا وقفہ سکون سے گزار سکیں۔ سلطان شاہ چکر مار کر لوٹ بھی آتا تو ٹیکسی اسٹینڈ سے ذرا آگے' سڑک کے کنارے رک کر ہمارا انتظار کرتا۔

کولڈ ڈرنکس ختم کرکے میں نے پیسے ادا کیے اور ہم دونوں باہر نکل آئے۔

جہانگیر کا دور دور تک کوئی نام و نشان نہیں تھا' سلطان شاہ مقررہ مقام پر ہمارا انتظار کر رہا تھا۔ وہ شاید ہماری تلاش میں تھا کیونکہ ہمارے سڑک پر اترنے سے پہلے سیاہ گاڑی حرکت میں آئی اور چند ہی ثانیوں میں سڑک گھوم کر ہمارے قریب آرکی۔

دیرا کسی باوقار مشرقی خاتون کی طرح سر پر دوپٹا اوڑھے سلطان شاہ کے برابر میں براجمان تھی۔ ہم نے پچھلی نشست سنبھالی اور گاڑی ایک مرتبہ پھر شہر کی طرف جانے والے راستے پر رواں ہو گئی۔

"جہانگیر ٹیکسی سے کہاں گیا ہے؟" چند ثانیوں بعد دیرا نے متجسس لہجے میں پوچھا۔

"کیا تم نے اسے ٹیکسی سے جاتے دیکھا ہے؟" میں نے حیرت سے جوابی سوال کر ڈالا۔

"ہاں' وہ ہمارے سامنے ہی عمارت سے نکلا تھا اور خاصی

قلب میں تھا۔"

"وہ اسپتال گیا ہے۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔

"کیوں؟ طبیعت تو ٹھیک تھی اس کی؟" ربا کے ساتھ سلطان شاہ بھی بری طرح چونکا تھا۔

"وہ آرام فرمانے کے لئے اسپتال تشریف لے گئے ہیں۔" غزالہ نے تمسخر آمیز لہجے میں کہا "تمہیں اس کے لئے فکرمند ہونے کی کوئی ضرورت نہیں۔"

"راستے میں تم کہاں رہ گئے تھے؟" ربا نے لمحہ بھر کے بعد مجھ سے پوچھا "اگر مزید چند منٹ تک تمہاری گاڑی نظر نہ آتی تو ہم تمہاری تلاش میں واپس چل پڑے ہوتے۔"

غزالہ نے انہیں پولیس والی سونڈکی کا قصہ سنانا شروع کردیا۔ میں آرام دہ سیٹ میں نیم دراز ہوگیا اور سگریٹ سلگا کر کھڑکی سے باہر جھانکنے لگا۔

○☆○

اگلے دن کا آغاز بہت سنسنی خیز ثابت ہوا۔ فون کی مسلسل بجتی گھنٹی پر میں جھنجلا کر بیدار ہوا تو غزالہ بستر پر نہیں تھی۔ میں نے بیزاری سے ریسیور اٹھایا تو دوسری طرف سے سلطان شاہ کی گھبرائی ہوئی آواز سنائی دی۔

وہ کہہ رہا تھا "نیند کو جھٹک کر آج کا اردو اخبار دیکھو۔ معاملات بگڑ گئے ہیں۔"

اپنی بات پوری کرکے اس نے میرا جواب سنے بغیر فون بند کردیا۔

میں نے ریسیور کریڈل پر ڈال کر ایک طویل انگڑائی لی اور بستر چھوڑ دیا۔

جہانگیر کی فیکٹری سے روانہ ہوتے ہوئے میرا خیال تھا کہ ہم لوگ الگ الگ ٹھکانوں پر قیام کریں اور ایک دوسرے کی خیر خبر رکھیں لیکن جہانگیر کے نکل بھاگنے کے بعد ائرپورٹ سے واپسی پر سب کی متفقہ رائے تھی کہ ہم چاروں قدرتی اور ایک مصنوعی جوڑے میں تبدیل ہوگئے تھے اور آسانی کے ساتھ کسی ایک ہی ہوٹل میں دو کمرے لے کر ایک دوسرے کے قریب رہ سکتے تھے۔

طے کرلیا گیا تھا کہ ہوٹل میں ایک دوسرے سے دور ہی رہیں گے اور انٹرکام کی سہولت بھی ہنگامی ضرورت کے تحت استعمال کریں گے۔

میں غزالہ کے ساتھ ٹیکسی میں صدر کے ایک نئے ہوٹل میں پہنچا۔ سلطان شاہ بعد میں ربا کے ساتھ آیا۔ ہمیں تیسری منزل پر کمرا ملا جب کہ ربا اور سلطان شاہ کو پانچویں منزل پر قیام کرنا پڑا۔ ہم سب ہی تھکے ماندے تھے۔ میں نے دوپہر کا کھانا کمرے ہی میں منگوایا پھر ہم کھڑکیوں کے دبیز پردے کھینچ کر سو گئے۔ شام کو سات بجے بیدار ہونے کے بعد ہم دونوں تیار ہوکر تھوڑی دیر کے لئے الفنسٹن اسٹریٹ کے بارونق بازار کی طرف نکل گئے کیونکہ مسلسل کمرے میں محبوس رہنے کی صورت میں ہوٹل کی انتظامیہ ہماری طرف سے شکوک و شبہات میں مبتلا ہوسکتی تھی۔

رات کا کھانا ہم نے باہر ہی کھایا۔ وہاں سے میں نے فون پر نارمن سے چھیڑ چھاڑ کرنی چاہی لیکن طویل انتظار کے باوجود اس کی طرف سے کوئی جواب نہیں ملا اور ہم دونوں ہوٹل لوٹ آئے۔

ہوٹل میں ہمارا ربا اور سلطان شاہ سے آمنا سامنا ہوا نہ انٹرکام پر کوئی بات ہوئی۔ اب جو یوں سلطان شاہ کا سنسنی خیز پیغام ملا تو میرا مضطرب ہونا فطری امر تھا۔

باتھ روم سے شاور کی تیز آواز آرہی تھی۔ میں نے باتھ روم کے دروازے پر بے معنی دستک دے کر دروازے کے قریب پڑے ہوئے اردو اور انگریزی اخبارات اٹھا لئے جو اس ہوٹل میں شاید روم سروس کا ایک لازمی جزو تھے۔

سلطان شاہ کا پیغام سن کر مجھے بے ساختہ کرچی کا خیال آیا تھا۔ اگر فیکٹری کے حالات اچانک ہی مخدوش نہ ہوگئے ہوتے تو اس وقت تک موتی لال زندہ ہوتا اور ہم نارتھ امریکا کے ذریعے بھیجے جانے والے پیغام کے مثبت ردعمل کی صورت میں کرچی سے رابطہ ہوسکتا تھا۔ ہم نے پچھلے روز صبح کے رخصت موتی لال کو ٹھکانے لگا دیا تھا۔ مجھے یقین تھا کہ اس کی لاش جہاں بھی پھینکی گئی ہو، دن ڈھلنے سے پہلے ہی دریافت کرلی گئی ہوگی۔ ایسی صورت میں کرچی کی طرف سے کسی اشتہاری جواب کی توقع عبث تھی۔ پھر سلطان شاہ کس بات کا حوالہ دے رہا تھا؟ میرے ذہن میں یہ سوال چبھ رہا تھا۔ میں نے کمرے میں پڑی ہوئی میز کی طرف جاتے ہوئے خبروں کا سرسری جائزہ لے ڈالا لیکن اخبار کے پہلے صفحے پر ایسا کوئی مواد تلاش نہیں کرسکا جو ہمارے لئے دلچسپی کا باعث ہوتا۔

باتھ روم میں سے شاور سے پانی گرنے کی آوازیں ختم ہوچکی تھیں۔ غالباً غزالہ نے میری دستک کو میری کسی ضرورت پر محمول کرتے ہوئے اپنا غسل مختصر کردیا تھا۔

میز کرسی سنبھالنے کے بعد پہلے صفحے کے نچلے کالموں میں مجھے ایک مختصر سی خبر نظر آگئی جو یقینی طور پر موتی لال کے بارے میں تھی۔

کورنگی کی ندی کے کنارے پر کوڑا چننے والوں کی نشاندہی پر علاقہ پولیس نے کوڑے کے متعفن ڈھیر پر پڑی ہوئی ایک بگڑی ہوئی لاش دریافت کی تھی۔ مرنے والے کی گردن کا منکا ٹوٹا ہوا تھا اور پورے جسم پر تشدد اور زخموں کے نشانات تھے۔ لاش تازہ ہونے کے باوجود حیرت ناک طور پر پھولی ہوئی تھی۔ متوفی کے لباس سے کوئی ایسی چیز نہیں مل سکی تھی جس سے اس کی شناخت ہوسکے۔ پوسٹ مارٹم اور کیمیائی تجزیے کے لئے مخصوص جسمانی آلائشیں حاصل کرنے کے بعد لاش کو مردہ گھر میں رکھوا دیا گیا تھا۔

میرے لئے وہ خبر اس اعتبار سے حیرت خیز ثابت ہوئی کہ موتی لال کی لاش کے تفصیلی معائنے کے باوجود اس کے مذہب کا سراغ نہیں مل سکا تھا۔ اگر یہ تعین ہوجاتا کہ مرنے والا ہندو تھا تو اس کے ورثا کی تلاش کے مراحل مختصر اور آسان ہوسکتے تھے۔

مسلمانوں میں ابتدا ہی سے ختنے کی رسم ایک مذہبی فریضے کا درجہ رکھتی ہے جب کہ دوسرے مذاہب میں اس کا ایسا کوئی تصور نہیں تھا۔ حفظانِ صحت کے بارے میں بڑھتی ہوئی عام معلومات کی روشنی میں بہت سے غیر مسلم بھی اس سے استفادہ کرنے لگے تھے لیکن متعصب اور کٹر ہندو اس مختصر سے عملِ جراحی کی بھرپور افادیت سے باخبر ہونے کے باوجود محض اس وجہ سے اس سے گریز کرتے تھے کہ اس عمل سے مسلمانوں کی تقلید کا اظہار ہوتا ہے۔ ان کے نزدیک اس مذہب کی کوئی بات تقلید کے قابل نہیں تھی جو اپنے پیروکاروں میں گئو ماتا کی تقدیس اور پوجا کے پرچار کے بجائے انہیں گائے ذبح کر کے کھانے کی تلقین کرتا ہو۔ بظاہر موتی لال بہت متعصب ہندو تھا۔ میرے لئے یہ حیرت کی بات تھی کہ اس کی لاش نے اس کے دھرم کا کیا کرم کر دیا تھا اور وہ ہندو یا کم از کم غیر مسلم کے طور پر نہیں پہچانا گیا تھا۔

اس خبر کا یہ پہلو بہت دلچسپ تھا۔ میں نے فوراً ہی اخبار کا صفحہ الٹ دیا اور فوراً ہی کالے رنگ کے گم شدہ بلڈاگ کی تلاش کا انوکھا اشتہار میری نظروں میں آ گیا۔ میری ہدایت کے عین مطابق اشتہار کے آخر میں رابطے کے دو نمبر درج تھے۔

میں اس اشتہار پر نظریں جمائے بیٹھا تھا کہ غزالہ اپنے گیلے بالوں پر تولیا لپیٹے باتھ روم سے برآمد ہوئی۔ میں نے اخبار کی اوٹ سے اسے دیکھا اور دیکھتا ہی رہ گیا۔ یہ شیمپو اور میری پُرشوق نگاہوں کا اثر تھا یا کچھ اور کہ غزالہ باتھ روم سے نکلنے کے بعد گویا ایک جگہ جم کر رہ گئی۔

"کیا بات ہے؟ ٹھٹک کیوں گئیں؟ میرا تم پر حملہ آور ہونے کا ارادہ نہیں ہے۔"

"آپ نے اخبار میں اشتہار دیکھ لیا ہے؟" اس نے عجیب سے لہجے میں پوچھا۔

میرے لئے اس کا یہ سوال حیران کن تھا۔ اخبار میں نے اٹھایا تھا' وہ تنہا کر رکھی تھی' اشتہار میرے سامنے تھا جبکہ غزالہ اخبار کا کوئی اور ہی صفحہ دیکھ سکتی تھی۔ لمحہ بھر کے لئے مجھے خیال آیا کہ شاید میرے بیدار ہونے سے پہلے سلطان شاہ اسے کچھ بتا چکا ہو۔ ہمارے کمروں میں دو منزلوں کا فرق ہونے کی وجہ سے اخبارات کی ترسیل میں تقدیم و تاخیر ہو سکتی تھی۔

"دیکھ چکا ہوں۔" میں نے تمام خیالات کو اپنے ذہن سے جھٹکتے ہوئے کہا "اور اب تمہیں دیکھ رہا ہوں۔ تمہارے بھیگے ہوئے بدن سے چپکا ہوا لباس بتا رہا ہے کہ تم عجلت میں باہر نکل آئی......"

اس نے اپنی جگہ سے جنبش کی اور میرا سر فخر سے تن گیا۔ اس کی چلبلی چال میں حسن اور وقار کا ایسا دل فریب امتزاج تھا جو شاذ و نادر ہی نظر آتا ہے۔ اپنی جگہ چھوڑنے کے ساتھ ہی وہ میری بات کاٹ کر بولی تھی "کمال ہے کہ اس اشتہار نے بھی آپ کے مزاج کی شوخی پر اثر نہیں ڈالا۔ معلوم ہوتا ہے کہ وہ لوگ اس نجویز پر عمل کر گزرے ہیں جسے اڈل خان نے مسترد کر دیا تھا۔"

"تم کس اشتہار کا ذکر کر رہی ہو؟" میں نے جھجکتے ہوئے اضطراری طور پر اخبار پلٹا ہی تھا کہ چوتھائی صفحے کے ایک اشتہار نے میری توجہ حاصل کر لی۔

وہ ایک لرزہ خیز اشتہار تھا اور اس قدر نمایاں تھا کہ اخبار کا قاری نہ چاہتے ہوئے بھی اسے دیکھنے پر مجبور ہو جاتا۔ اوپر دو بڑی تصاویر تھیں۔ ایک میری اور دوسری ڈورا کی۔ نیچے جلی حروف میں دو لاکھ ڈالر کے انعام کا ذکر تھا۔

غزالہ نے بھی اس اشتہار کی سرسری جھلک دیکھی تھی۔ وہ بھرپور تجسس کے ساتھ میرے برابر میں آ بیٹھی اور اشتہار کا متن پڑھنے لگی۔

اشتہار میں خوبرو عرف ڈِبّی نامی روپوش عالمی دہشت گرد کی گرفتاری میں مدد دینے والے کے لئے دو لاکھ ڈالر کا انعام مقرر کیا گیا تھا۔ اسی طرح دو لاکھ ڈالر کا انعام اس شخص کے لئے تھا جو ڈورا ایڈ نامی ایک امریکن دوشیزہ کی بازیابی ممکن بنا سکے۔ اشتہاری اعلان کے مطابق ڈِبّی نے اپنے مذموم اور غیر انسانی عزائم کی تکمیل کے لئے ڈورا کو اغوا کر کے یرغمال بنایا ہوا تھا۔

اشتہار کے آخر میں رابطے کے لئے کئی فون نمبر تھے۔ میرا اندازہ تھا کہ ان میں سے کم از کم ایک نمبر بارمن کے قونصل خانے کا ہو گا۔

"یہ بہت برا ہوا۔ اب ہم کسی بھی وقت پھنس سکتے ہیں۔" غزالہ اشتہار پڑھ کر ہراساں ہو گئی۔

"کچھ نہیں ہو گا۔" میں نے اشتہار پر سے نظر ہٹائے بغیر پُرعزم لہجے میں اسے دلاسا دیتے ہوئے کہا "تم دیکھ رہی ہو کہ میری تصویر پرانی اور دھندلائی ہوئی ہے۔ اس تصویر کی بنا پر کوئی مجھے شناخت نہیں کر سکتا۔ میرا نام تو میں پہلے ہی بدل چکا ہوں۔ ہوٹل کے ریکارڈ میں ہم مسٹر اور مسز ولارڈ کے نام سے ہی پہچانے جاتے ہیں۔ ان کا یہ نفسیاتی حربہ رائیگاں جائے گا۔"

"خدا کرے کہ آپ کا بال بھی بیکا نہ ہو۔" وہ میری تصویر پر نظر جما کر بولی "مگر ڈورا کی تصویر بہت واضح ہے۔ وہ اسے معلوم ہوتا کر اپنے قبضے میں لیں گے اور پھر اس کی مٹی پلید کروا لیں گے۔ مجھے تو ڈر ہے اس ہوٹل سے نکلنے سے پہلے پہچان لی جائے گی۔ دو لاکھ ڈالر کی خطیر انعامی رقم کے لالچ میں ہر شخص سفید فام عورتوں کو گہری نظروں سے دیکھے گا۔"

"تصویر بلیک اینڈ وائٹ ہے اس لئے یہ تمہیں ڈورا سے مشابہ معلوم ہو رہی ہے۔ ذرا نیچے اس کے قد' جسم' بالوں اور آنکھوں کے رنگ روپ کے بارے میں پڑھ لو۔ اشتہار میں ڈورا کی آنکھوں کا رنگ نیلا لکھا گیا ہے اور اس وقت وہ سیاہ کانٹیکٹ لینس لگائے ہوئے ہے۔ بال سنہرے نہیں' کالے ہیں۔ اس نے موتی لال کو پھانسنے کے لئے جو سوانگ بھرا تھا' اب وہی اس کی جان بچائے گا۔ اس کی جلد کی رنگت تک بدلی ہوئی ہو۔ تم اس لئے ڈر

رہی ہو کہ تمہیں اس کی اصلیت معلوم ہے۔ کوئی نیا آدمی اسے پہچان ہی نہیں سکتا۔"

"شاید آپ ٹھیک کہہ رہے ہوں لیکن اس اشتہار نے مشکلات میں اضافہ کردیا ہے۔ وہ لوگ ہمیں ہر طرف سے گھیرنے کی کوششوں میں لگ گئے ہیں۔"

"اس میں کوئی شبہ نہیں۔" میں نے اعتراف کیا "یہ ایک خطرناک وار ہے۔"

"آپ اخبار میں کون سا اشتہار دیکھ لینے کا ذکر کررہے تھے؟"

میں نے کرنجی کی طرف سے شائع ہونے والا اشتہار اس کے سامنے رکھ دیا۔

"اوہ...!" وہ ہونٹ سکیڑ کر تحیر زدہ آواز میں بولی "اس کا مطلب ہے کہ موتی لال کی لاش ابھی تک کسی ویرانے میں پڑی سڑ رہی ہے یا پھر یہ بھی ہمارے حریفوں کی کوئی مشترکہ چال ہو سکتی ہے۔ اس وقت وہ کھل کر میدان میں آگئے ہیں۔"

"انہوں نے مجھے عالمی دہشت گرد قرار دیا ہے تو اب انہیں کچھ جھلکیاں دکھانی ہی ہوں گی۔" میں نے سنجیدگی سے کہا "اور کرنجی بھی اپنے کیفر کردار کو پہنچے گا۔ اس نے ہمارے ساتھ کوئی چال نہیں چلی ہے۔ موتی لال کی لاش پولیس کی تحویل میں ہونے کے باوجود شناخت نہیں ہوسکی ہے۔ کرنجی نے اغوا برائے تاوان کے دھوکے میں موتی لال کی گمشدگی کی کوئی باقاعدہ رپورٹ درج نہیں کرائی ہوگی ورنہ پولیس والے لاوارث لاش کی شناخت کے لئے ان سے بھی رابطہ کرتے۔"

اس بار میں نے اخبار کا صفحہ الٹ کر وہ خبر اس کے سامنے کردی جو موتی لال پر سو فیصد فٹ ہو رہی تھی۔ نام کے سوا باقی تمام کوائف اسی کے تھے۔

"پھر اب کیا کیا جائے؟" خبر پڑھنے کے بعد غزالہ فکرمندی کا اظہار کرتے ہوئے بولی "میرا خیال ہے آپ پس پردہ رہیں۔ میں ان سب کے خلاف میدان میں اترتی ہوں۔ وہ بدترین ہزیمت اور شکست سے دوچار ہوں گے اور میرا سایہ بھی نہیں پاسکیں گے۔"

"پہلے میں کرنجی سے بات کرنی چاہتا ہوں۔" میں نے اسے آگاہ کیا "لیکن یہ کام ہوٹل سے نہیں کیا جاسکتا۔ یہاں کا ٹیلی فون آپریٹر ہماری گفتگو سننے کی کوشش کرسکتا ہے۔ ہوٹلوں کے عملے میں مہمانوں کی سن گن لینے کی عادت ہر جگہ پائی جاتی ہے۔"

"اس سے پہلے ویرا اور سلطان شاہ سے بھی بات کرلی جائے۔" اس نے اپنا خیال ظاہر کیا "انہیں بھی علم ہونا چاہئے کہ ہمارا اگلا قدم کیا ہوگا۔"

"ہوٹل کے عملے کے سامنے ہم چاروں کا ایک جا ہونا مناسب نہیں ہوگا۔ میں روم سروس سے ناشتہ منگواتا ہوں۔ تم تیار ہوکر انہیں زبانی پیغام دے آؤ کہ وہ آدھے گھنٹے بعد زینب مارکیٹ کے پاس موجود رہیں۔ ہم گاڑی میں انہیں اپنے ساتھ لے لیں گے۔"

غزالہ فوراً ہی تیاری میں مصروف ہوگئی اور میں انٹر کام پر روم سروس کو ناشتے کا آرڈر دے کر اخبارات کی ورق گردانی میں مصروف ہوگیا۔ میرے ذہن میں بار بار انعامی اشتہار سر ابھارتا تھا۔ میری ناکافی معلومات کے مطابق کسی بھی مجرم کی گرفتاری یا مخبری کے لئے پولیس کا محکمہ یا قانون کے نفاذ کے ذمہ دار ادارے ہی کوئی اشتہار جاری کرسکتے تھے جبکہ وہ اشتہار واضح طور پر نارمن کے افسران بالا کے ذہنوں کی عکاسی کررہا تھا۔ وہ اشتہار اردو اخبار میں ہی نہیں انگریزی اخبار میں بھی موجود تھا۔ شاید ان لوگوں نے فیکٹری سے ہمارے فرار کے بعد فوراً اشتہار جاری کرنے کا فیصلہ کیا تھا۔ اس رات وہ اتنے سرچشمے ہوئے تھے کہ قلیل سی مدت میں انہوں نے اپنے انعامی اشتہار کے اجرا کی اجازت حاصل کرلی تھی۔

انگریزی اخبار کے مقامی صفحے پر اچانک ہی میری نظر آتش زدگی کی ایک خبر میں الجھ گئی۔

خبر کا عنوان تھا "فیکٹری دھماکوں سے جل اٹھی۔" وہ ایک کالمی خبر تھی لیکن متن خاصا طویل تھا۔ خبر کی دوسری سطر ہی میں کورنگی کی ایک گارمنٹس فیکٹری کا ذکر پڑھ کر میں چونکتا ہوگیا۔

"پچھلی شام پُرشور دھماکوں کے ساتھ کورنگی کے صنعتی علاقے کی ایک گارمنٹس فیکٹری کے مختلف حصوں میں تیز آگ بھڑک اٹھی جو کپڑے کے بھاری اسٹاک کی وجہ سے قابو سے باہر ہوتی چلی گئی۔ آتش زدگی کے بعد فیکٹری سے تعلق رکھنے والا کوئی شخص تلاش نہیں کیا جاسکا۔ پولیس کا خیال تھا کہ فیکٹری میں ملبوسات کی تیاری کے ساتھ خطرناک قسم کے کچھ کیمیائی مادوں کی بھی ذخیرہ اندوزی کی گئی تھی جو حادثاتی طور پر پھٹ گئے۔ پولیس نہایت سرگرمی سے فیکٹری کے چوکیدار، مالک اور عملے کو تلاش کررہی تھی۔"

وہ خبر پڑھ کر میرے ذہن پر پہلی بار مایوسی کی ہلکی سی لہر سوار ہوئی۔ انہوں نے منظم طریقے سے بڑے پیمانے پر نقل و حرکت کا آغاز کردیا تھا جبکہ ہم لوگ اسپیشل ٹاسک فورس کے ٹھکانوں سے محروم ہوجانے کی وجہ سے اس پیمانے پر جوابی کارروائیاں نہیں کرسکتے تھے۔

غزالہ بہت پھرتی کے ساتھ تیار ہوکر ویرا اور سلطان شاہ کی طرف چل دی اور میرا ذہن جہانگیر کی فیکٹری کو پیش آنے والی آتش زدگی میں الجھا رہا۔

موٹر سائیکل سوار پیغام رساں کے آنے کے بعد ایس ٹی ایف والے ارشد کی واپسی تک وہاں رکے ہوں گے۔ جوں ہی ارشد موتی لال کی لاش ٹھکانے لگا کر آیا ہوگا وہ تینوں ہی برطرفی کے احکام کے تحت وہاں سے روانہ ہوگئے ہوں گے اور فیکٹری لاوارث پڑی رہ گئی ہوگی۔

پھر ایلن نے تین بجے سے پہلے فیکٹری کی نگرانی کرانے کے ساتھ دل میں چھپ کر میری آمد کا انتظار کیا ہوگا۔ اس کا مقصد صرف مجھے پکڑنا تھا کیونکہ اس کام کے لئے اسے خطیر معاوضہ دیا گیا تھا۔ جب اسے کہیں بھی میری جھلک نظر نہیں آئی تو طیش اور

مایوسی کے عالم میں اس نے فیکٹری کا رخ کیا ہوگا۔ وہاں کوئی بھی سطح موجود نہیں تھا۔ ایلن اور اس کے آدمیوں نے وہاں کا تیز مارنے کے ذریعے کارندوں اور تیار کپڑے کے اسٹاک کے ساتھ ہر چیز کو آگ لگا دی تھی۔

جس طرح سونی لال کی لاش کی بازیابی کی خبر میں اس کا نام نہ ہونے کے باوجود یہ ثابت ہو رہا تھا کہ وہ خبر اسی کے بارے میں ہے' اسی طرح آتش زدگی والی خبر میں فیکٹری کا نام نہ ہونے کے باوجود خبر کا ہر لفظ الیس جے گارمنٹس کی طرف اشارے کر رہا تھا۔

اخباری اطلاع سے ظاہر ہو رہا تھا کہ خوفناک آتش زدگی کے نتیجے میں فیکٹری کی ہر چیز جل کر راکھ ہو گئی ہو گی۔ مجھے جہانگیر کے اس بھاری نقصان پر قلق ہونے لگا۔ میرا دل چاہا کہ میں اسی وقت جہانگیر سے رابطہ کر کے اس سے ہمدردی کا اظہار کروں لیکن اس میں خطرہ تھا۔

پھر میں ڈائریکٹری میں اس اسپتال کا نمبر تلاش کرنے لگا جہاں جہانگیر نے پناہ لی ہوئی تھی۔ نمبر کی موجودگی میں' میں پہلا موقع ملتے ہی اس سے رابطہ کر سکتا تھا۔

اسی اثنا میں ویٹر ناشتا لے آیا اور لوازمات میز پر سجا کر چلا گیا۔

چند ثانیوں بعد غزالہ بھی اپنا کام نمٹا کر لوٹ آئی اور آتے ہی میرے ساتھ ناشتے میں مصروف ہو گئی۔

"زیبا کا کیا ردعمل ہے؟" میں نے دھیمے سے پوچھا۔

"اشتہار پر بہت برہم ہے اور ایک جوابی اشتہار شائع کرانا چاہتی ہے......"

"احمقانہ بات ہے" میں اس کی بات پوری ہونے سے پہلے ہی بول اٹھا "وہ ملتان سے ایک چارٹرڈ طیارے میں ماریا نا کیرا تھل کے نام سے کراچی پہنچی تھی۔ مزید شائع کراتے ہی وہ امیگریشن کے مسائل میں الجھ جائے گی کیونکہ ریالانجیز کی پاکستان آمد کا کہیں اندراج نہیں ہے۔"

"ہو سکتا ہے کہ وہ اس بات کو بھول ہوئی ہو مگر وہ بہت مشتعل ہے۔ اس نے مجھے انگریزی اخبار میں ایک اور خبر دکھائی ہے جو کورنگی کی کسی گارمنٹس فیکٹری میں آتش زدگی کے بارے میں ہے۔"

"میں وہ خبر دیکھ چکا ہوں۔ ایلن نے فیکٹری کو بری طرح تباہ کر دیا ہے۔"

"جہانگیر کے لئے یہ صدمہ شدید ثابت ہوگا۔ وہ مفت میں مار کھا رہا ہے۔"

ناشتے سے فارغ ہو کر میں بھی تیار ہو گیا۔ آئینے میں اپنا ناقدانہ جائزہ لینے کے بعد مجھے یقین ہو گیا کہ اخبار میں چھپنے والی تصویر کی بنا پر میرا پہچانا جانا ممکن نہیں تھا۔

"زیبا پر اشتہار کا اتنا اثر ضرور ہوا کہ اس نے منہ دھوتے ہی میاں کا میک اپ بنس لگا لئے تھے۔ اپنی تصویر کے بارے میں وہ خاصی فکرمند ہے۔"

میرے لئے زیبا کی پریشانی قابل فہم تھی۔ اپنے منافق باپ سے اس کے مراسم کبھی بھی خوش گوار نہیں رہے تھے لیکن پھر بھی وہ باپ اس کی زندگی میں تحفظ کے ایک غیر مرئی احساس سے سرشار رہتی تھی۔ وہ بے دھڑک ہو کر ہر کام کر گزرتی تھی۔ اسے یقین رہتا تھا کہ کسی معرکے میں اس کی صلاحیتیں بار آور ثابت نہ ہو سکیں تو جمی لانجیز اپنے لامحدود وسائل سے کام لے کر اسے مشکلات سے نکال لے گا۔ رہبے بھی ہر بڑا مجرم زیبا اور جمی لانجیز کے متنازعہ رشتے کی وجہ سے زیبا سے دور ہی رہنے کی کوشش کرتا تھا کہ کہیں وہ شہر کے سردار کے عتاب کا نشانہ نہ بن جائے۔ امریکا میں جمی لانجیز کے سفاکانہ قتل کے بعد وہ تحفظ کے اس لاشعوری احساس سے محروم ہو چکی تھی۔

ہوٹل آتے ہوئے سیاہ کار زیبا اور سلطان شاہ کے تصرف میں تھی۔ بعد میں انہوں نے چابی مجھے دے دی تھی۔ مجھے خدشہ تھا کہ کہیں ہوٹل کا چوکیدار اس تبدیلی کو محسوس کر کے کوئی گڑبڑ نہ کرے۔ لیکن ہوٹل کی پارکنگ میں گاڑیوں کی کافی تعداد موجود تھی۔ ہم پورے اعتماد سے اندر گئے اور گاڑی میں سوار ہو کر باہر سڑک پر آ گئے۔

میں نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالی تو زینب مارکیٹ پہنچنے کا وقت قریب ہو چکا تھا۔ میں مختصر ترین راستے سے چکر کاٹ کر زینب مارکیٹ تک پہنچ گیا۔ وہاں وہ دونوں ایک گھنے درخت کے نیچے ہمارے منتظر تھے۔ گاڑی رکتے ہی پیچھے سوار ہو گئے۔

زیبا اس وقت بھی غزالہ کے قیمتی شلوار سوٹ میں ملبوس تھی۔ جھلسی ہوئی جلد' مشرقی لباس اور سیاہ آنکھوں کی وجہ سے وہ پہلی نظر میں کوئی خوب صورت مقامی عورت ہی معلوم ہو رہی تھی' میں نے اندازہ لگایا کہ اپنے اس میک اپ کو برقرار رکھتے ہوئے' وہ دھوپ کی عینک استعمال کرنی شروع کر دے تو شناخت کے خوف سے بالکل نجات حاصل کر سکتی ہے۔

گاڑی کے دوبارہ حرکت میں آتے ہی دلوں کے غبار نے رنگ دکھایا اور ہم چاروں نے بیک وقت بولنا شروع کیا پھر کسی ایک کو اپنی بات پوری کرنے کا موقع دینے کے لئے چاروں ہی خاموش ہو گئے۔ جھنجلاہٹ کے بعد طاری ہونے والا سکوت اس قدر مضحکہ خیز تھا کہ ہم سب ہنس پڑے۔

ہوٹل میں منتقل ہونے کے بعد وہ ہم چاروں کی پہلی باقاعدہ ملاقات تھی اس لئے میں نے کچھ دیر کے لئے ان کو کھلی آزادی دے دی۔ آپس کی نوک جھونک کے ساتھ وہ نئے واقعات پر بھی بحث کرتے رہے۔ ہر ایک کے ذہن میں کوئی نہ کوئی نئی بات موجود تھی لیکن حقائق اپنی جگہ اٹل تھے۔ آخری بات یہی سامنے آئی تھی کہ ہم اچانک ہی بہت مشکل صورت حال سے دوچار ہو گئے تھے۔

"اور اس کے ازالے کی راہ تلاش کرنے کے لئے ہمیں کسی محفوظ ٹھکانے کی ضرورت ہے۔" ان کا جوش و خروش کم ہونے پر

کہا نے گفتگو میں حصہ لیتے ہوئے کہا "کسی بھی پبلک پلیس پر ہم آزادانہ نقل و حرکت نہیں کر سکتے۔ حد یہ ہے کہ ایک دوسرے سے ملنے جلنے میں بھی احتیاط کرنی پڑ رہی ہے۔"

"شہر میں کئی مقامی اور امریکن گھرانوں میں میری گہری واقفیت ہے لیکن آج کے اخبارات میں اشتہار آنے کے بعد میں کسی سے نہیں مل سکتی۔ ایک دو گھروں میں شاید میں اپنی جگہ پیدا کر لوں۔ وہ لوگ انعام کے لالچ میں میرے ساتھ دغا نہیں کریں گے لیکن میرے ساتھ وہ کسی اور کا وجود قبول نہیں کریں گے۔ مجھے بتاؤ کہ فوری طور پر تمہاری کیا ترجیحات ہیں؟"

"مون، برنارڈ مین اور مکرجی سے رابطہ۔۔۔ پھر میں جہانگیر سے بھی بات کرنی چاہوں گا۔"

"وہ ہماری وجہ سے نقصان اٹھا رہا ہے۔ ہمیں اس سے اظہار افسوس کرنا چاہئے۔ اس کے لاکھوں کے اثاثے ذرا سی دیر میں جل کر راکھ ہو چکے ہیں۔" زہرا نے میری تائید کی۔

"ایک دو دن کے لئے میں تمہیں پٹھان کالونی میں اپنے کسی رشتے دار کے گھر لے جا سکتا ہوں۔" سلطان شاہ نے مشروط پیشکش کی "لیکن یہ دونوں عورتیں وہاں نہیں جائیں گی۔ اس بستی میں پڑھی لکھی اور بے پردہ عورتیں ہر ایک کی نظروں کا مرکز بن جاتی ہیں۔۔۔ سب سے بڑا مسئلہ یہ ہے کہ وہاں فون نہیں ہے۔ پبلک فون پر کھل کر بات نہیں ہو سکتی۔"

ہمارے درمیان کئی متبادل تجاویز زیر غور آئیں لیکن ان میں سے کوئی بھی قابل عمل ثابت نہ ہو سکی۔ اس وقت صرف دو ٹھکانے ایسے تھے جو چند خطرات کے باوجود ہمارے معیار پر پورے اترتے تھے۔ پہلا وہ مکان تھا جو کچھ عرصے پہلے تک اسٹیشن فور کے طور پر ایس پی ایف کے استعمال میں تھا۔ جم کلارک کے قتل کے بعد حالات جس نہج پر چل نکلے تھے اس کے پیش نظر ایس پی ایف والوں کو ہنگامی طور پر اپنا وہ ٹھکانا چھوڑ کر سیرا بائی وے کے مضافات میں کوچ کرنا پڑا تھا۔

اس مکان میں پھیلائے ہوئے گرد و غبار سے قطع نظر ضرورت کی ہر سہولت موجود تھی۔ وہاں دو فون بھی لگے ہوئے تھے۔ امکان یہ تھا کہ بھرپور طریق تلاشی اور کسی سراغ کے حصول میں ناکامی کے بعد اس مکان کو بھلا دیا گیا ہوگا۔ ہم روشنیاں وغیرہ جلائے بغیر خفیہ طور پر اس مکان کو عارضی طور پر اپنے استعمال میں لا سکتے تھے۔

دوسرا ٹھکانا جہانگیر کا مکان تھا۔ وہاں جو کچھ ہونا تھا وہ ہو چکا تھا۔ سب کو معلوم تھا کہ رحیم اور راجر کی موت کے بعد اس مکان کو تحویل میں لے لیا گیا تھا اور مکان کی حفاظت کے لئے وہاں دو مسلح سیکیورٹی گارڈ مامور کر دیئے گئے تھے۔ ہم خاموشی اور رازداری کے ساتھ اس مکان میں رہ سکتے تھے۔ وہاں سب سے بڑی سہولت یہ تھی کہ حفاظت کے لئے ہر وقت مسلح محافظ موجود تھے۔

سب کی متفقہ رائے تھی کہ جہانگیر کا گھر ہی بہتر انتخاب ثابت ہو سکتا تھا۔

اس فیصلے پر پہنچ جانے کے بعد میں نے گاڑی کا رخ جہانگیر کے اسپتال کی طرف موڑ دیا۔

"میں جہانگیر کے پاس زیادہ سے زیادہ آدھے گھنٹے کے لئے رکوں گا۔ تم چاہو تو اس دوران میں ایک دو پراپرٹی ڈیلروں سے بات کر لو۔ ہمیں کلفٹن کے علاقے میں کرائے پر کوئی فرنشڈ فلیٹ مل جائے تو ہمارے مسائل کافی عرصے کے لئے حل ہو جائیں گے۔" میں نے کہا۔

"اچھا ہے۔" سلطان شاہ خوش ہو کر بولا "در بدر بھٹکنے سے بہتر ہے کہ ہمارا کوئی اپنا ٹھکانا ہو۔ حالات ساز گار رہے تو ہم ایک مدت تک اس گھر میں رہ سکیں گے۔"

اسپتال کی عمارت نظر آتے ہی زہرا بول پڑی "مجھے معلوم ہے کہ تم جہانگیر سے وہ کارڈ لینے جا رہے ہو جس کے بغیر اس کے گھر میں داخلہ ممکن نہیں ہے لیکن ساتھ ہی اس سے تھری ناٹ تھری رائفل کے استعمال کی اجازت بھی لے لینا۔"

"تھری ناٹ تھری؟" نزالہ کی تحیر زدہ آواز پر مجھے حیرت ہوئی کہ وہ ہتھیاروں کے بارے میں خاصی معلومات رکھتی تھی۔ وہ کہہ رہی تھی "گاڑی میں کئی پستول اور اسے کے رائفلیں موجود ہیں پھر تمہیں تھری ناٹ تھری جیسی خوفناک رائفل کیوں یاد آ رہی ہے؟"

"بڑے سر بڑے ہتھیاروں سے ہی کچلے جاتے ہیں۔ وقت آنے پر تمہیں تھری ناٹ تھری کی ضرورت کا اندازہ ہو جائے گا۔ لمبی رینج کے لئے کلاشنکوف بے سود ثابت ہوئی ہے۔"

میں اسپتال کے احاطے سے باہر گاڑی روک کر اتر گیا۔ سلطان شاہ نے فوراً میری جگہ سنبھالی اور بولا "آدھے گھنٹے بعد میں یہیں آ رہا ہوں۔"

وہ گاڑی آگے بڑھا لے گیا۔ میں اسپتال میں داخل ہو گیا۔

اسپتال صاف ستھرا اور متاثر کرنے والا تھا۔ کاؤنٹر سے جہانگیر کے کمرے کا نمبر معلوم کر کے میں لفٹ کے بجائے زینوں سے ہی اوپر چل دیا۔ دوسری منزل کے مطلوبہ کمرے پر مخل نہ ہونے کی ہدایت آویزاں تھی لیکن دروازے کے عقب سے ٹی وی کی مدھم آواز آ رہی تھی۔

میں نے دروازے پر ہلکی سی دستک دی اور انتظار کرنے لگا۔ چند ثانیوں بعد دروازہ کھلا۔ اس کے پیچھے جہانگیر کا چہرہ نظر آیا۔ وہ مجھے اپنے روبرو دیکھ کر ہونق کھڑا رہ گیا۔

میں اسے دھکیلتا ہوا اندر داخل ہو گیا۔ اندر ائرکنڈیشننگ کے مرکزی نظام کی خفیف سی آواز کے ساتھ رنگین ٹیلی ویژن پر کوئی فلم چل رہی تھی اور جہانگیر کے سرہانے رکھی ہوئی تپائی کے درمیانی خانے میں اسکاچ کا آدھا گلاس رکھا ہوا تھا۔ الکحل کی بو میں نے کمرے میں قدم رکھتے ہی محسوس کر لی تھی۔

"یہ کیا ہے؟" میں نے گلاس کی طرف اشارہ کرتے ہوئے انہیں ٹال کے پوچھا "تم اسپتال میں بھی اپنی حرکتوں سے باز

نہیں آئے؟"

"حرکت میں برکت ہے" وہ آنکھ دبا کے مسکرایا "یہ بھی میرے علاج کا ایک حصہ ہے۔ ڈاکٹر کی رائے ہے کہ برسوں کی بسیار نوشی کے بعد اچانک نشہ ترک کرنے سے اعصابی پیچیدگیاں پیدا ہو جاتی ہیں اس لئے مجھے تھوڑی تھوڑی پیتے رہنا چاہئے...... میری مجبوری کا علم ہونے پر ایک راز دار بار والے نے مجھے دو بوتلیں لا دی تھیں۔ تم چاہو تو میں تمہاری بھی خاطر کر سکتا ہوں۔"

"میں اپنی خاطر کروانے نہیں، تم سے تعزیت کرنے آیا تھا۔"

"تعزیت! کون مر گیا؟" اس نے اچنبھے سے پوچھا "مجھے تو کسی کے گزرنے کا علم نہیں۔"

"شاید تمہیں علم نہیں کہ کل تمہاری فیکٹری کو بری طرح آگ لگا دی گئی۔"

"میں پڑھ چکا ہوں۔ تمہاری اور وویرا کی تصویریں بھی دیکھی ہیں۔ حیرت ہے کہ اشتہاری مجرم قرار دیے جانے کے بعد بھی تم یوں دندناتے پھر رہے ہو۔ یہ کوئی اچھی بات نہیں ہے۔" اسے آتش زنی کا ذرا بھی صدمہ نہیں تھا۔

"جب کوئی ٹھکانا میسر نہ ہو تو خطرات مول لینے ہی پڑتے ہیں......"

"ٹھکانے کی بات ہے تو میرے [illegible] کر تم یہاں رہ سکتے ہو۔"

"دوسروں کا کیا بنے گا؟" میں نے بچتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"میں نے سب کا ٹھیکا نہیں لیا ہوا ہے۔ وہ شہر میں کہیں بھی چھپ سکتے ہیں۔"

"ہم عارضی طور پر تمہارے گھر میں رہنا چاہتے ہیں۔" میں نے آہستگی سے کہا۔

"تم [illegible] میں جانا چاہتے ہو تو شوق سے جاؤ۔ مجھے کیا اعتراض ہو سکتا ہے؟"

"لیکن وہاں داخلے کی کنجی تمہارے پاس ہے۔ کارڈ کے بغیر مسلح محافظ ہم کو مکان کی حدود میں قدم بھی نہیں رکھنے دیں گے میں اظہار ہمدردی کرنے کے ساتھ ساتھ کارڈ لینے بھی آیا تھا۔ مجھے امید ہے کہ گھر کی چیزوں پر ہمارے تصرف پر تمہیں کوئی اعتراض نہیں ہوگا۔"

"میں تو وہ گھر چھوڑ چکا ہوں۔ وہاں کچھ بھی ہو" میری بلا سے۔ تم کارڈ کے ساتھ چابیاں بھی لے جاؤ۔ گھر سے میری رقم، چیک بکس اور سلمی کے زیورات مجھے پہنچا دینا۔ اچھا ہے کہ میں ادھر کا رخ کرنے سے بچ جاؤں گا۔ موقع ملا تو بعد میں ذاتی استعمال کی دوسری چیزیں بھی نکلوا لوں گا۔"

میں اس کے اطمینان پر حیرت سے اس کی طرف دیکھتا رہا۔ وہ خاموش ہوا تو میں نے پوچھا "مکان سے تم نے اس طرح ہاتھ اٹھا لیا! فیکٹری میں آگ لگنے کی تمہیں پروا نہیں ہے...... تمہارا ذہنی توازن تو درست ہے نا؟ اتنے بڑے نقصانات پر تو کوئی بھی [illegible] اٹھتا ہے۔"

"میری محنت ڈوبی ہے، سرمایہ کہیں نہیں گیا۔" وہ اپنے گلاس سے ایک گھونٹ لے کے بولا "میں نے تمہارے تجربات سے بہت کچھ سیکھا ہے۔ فیکٹری پورے اسٹاک سمیت انشورڈ تھی۔ انشورنس والے میرے نقصانات کی پائی پائی ادا کرنے کے ذمے دار ہیں۔ اگر میں نے اونے پونے داموں میں بھی بیچا تو مجھے اپنی انویسٹ کی ہوئی رقم سے زیادہ پیسہ ملے گا۔ مقدر اتنا مہربان ہو تو پھر روتا کون ہے! نقصان اور تباہی کے قصے دوسروں کو متاثر کرنے کے لئے سنائے جاتے ہیں۔ میں کون سا کسی بھی باپ کا بیٹا ہوں؟ جو کچھ بنایا ہے خود کما کر بنایا ہے اور اس میں روز بروز اضافہ ہو رہا ہے۔ کوئی مجھے گر نہیں بتاتا کہ پے در پے نقصان ہونے کے باوجود اثاثے کس طرح بڑھتے رہتے ہیں۔"

اس نے اپنے گدے کے نیچے سے ایک چھوٹا سا چمڑے کا [illegible] نکال کر میرے حوالے کر دیا۔ اس میں جہانگیر کے گھر کی چابیاں تھیں پھر اس نے سیکیورٹی کمپنی کا کارڈ بھی مجھے دے دیا۔

"جب تک تم کسی کے لئے کام کر رہے تھے بہت خود غرض اور بدمعاش تھے لیکن اب تم عظیم انسان ہو۔ اپنی ذاتی کمزوریوں پر قابو پا لو تو تم میرے لئے بھی قابل احترام ہو جاؤ گے۔"

"جس دن تم جیسا برا انسان بھی میرا احترام کرنے پر مجبور ہوگا میں کسی کنوئیں میں کود کر خودکشی کر لوں گا۔ قدرتی زندگی میرا خول پہنے رہتا ہے لیکن کبھی کبھی وہ اس خول سے باہر آ کر اپنے اصل روپ کا مظاہرہ بھی کرنا چاہتا ہے۔ تم خوش نصیب ہو تمہیں فرزانہ جیسی سمجھ دار بیوی مل گئی۔ میں تو سلمی کے سامنے بھی نہیں کھل سکا۔ بس تمہارے سامنے دل کی بھڑاس نکال لیتا ہوں لیکن کبھی کبھی تم بھی میری دل آزاری پر تل جاتے ہو۔"

جانے کہیں رونے کی جھونک میں تھا۔ اس کے مزاج پر قنوطیت طاری تھی۔ حقیقت یہ تھی کہ اس وقت مجھے اس پر ترس آ رہا تھا۔ میں نہایت تحمل کے ساتھ اس کی دل جوئی میں لگا رہا کیونکہ! اندر رہ کر آدھا گھنٹہ بھی گزارنا تھا۔

اس دوران میں میں نے اندازہ لگایا کہ جہانگیر کے اپنے پروگرام میں کوئی تبدیلی نہیں آئی تھی۔ وہ چند روز تک اسی [illegible] میں جم کر آرام کرنا چاہتا تھا۔

اچانک مجھے صورت حال کی ایک کمزوری کا احساس ہوا۔ میں نے جہانگیر سے کہا "تم نے اخبار میں فیکٹری جلنے کی خبر پڑھی تو تمہیں یہ بھی معلوم ہوگا کہ پولیس سرگرمی سے فیکٹری کے مالک کی تلاش کر رہی ہے۔ انہیں ایجنسی سے تمہارے کوائف مل گئے ہوں گے اور تم یہاں اپنے اصلی نام سے آرام کر رہے ہو۔ ایسا نہ ہو کہ وہ تم تک پہنچ جائیں۔"

"مقدرات اٹل ہوتے ہیں" وہ بڑبڑایا "کسی کا برا وقت آ گیا ہو تو دنیا کی کوئی طاقت اسے نہیں ٹال سکتی۔ میں نے

احتیاط ضرور کی ہے کہ جہانگیر کو اپنے نام کا آخری حصہ ظاہر کیا ہے جہاں میرا پورا نام انور جہانگیر ہے۔ رہبے بھی پولیس کو راشی عت اسپتالوں کا خیال نہیں آئے گا۔ وہ زیادہ سے زیادہ ان اسپتالوں کی چھان بین کریں گے جہاں سے میڈیکو لیگل کیس ہوتے ہیں۔ تمہاری طرح وہ لوگ اندیشوں میں اپنا خون خشک کرنے کا قائل نہیں ہوں۔"

میں نے اسے اپنے ہوٹل کے بارے میں آگاہ کرنے کے ساتھ ساتھ یہ بھی بتا دیا کہ ہم سب پہلی فرصت میں ہوٹل کو خیرباد کہہ کے اس کے گھر منتقل ہونے کا ارادہ رکھتے ہیں۔

جہانگیر کے پاس طے شدہ وقت گزارنے کے بعد میں وہاں سے رخصت ہو گیا۔

مجھے کاڑی میری منتظر تھی۔ اسپتال سے روانہ ہونے کے بعد مجھے یہ جان کر خوشی ہوئی کہ کرائے دار کی ترجیحات کی فہرست زیادہ طویل نہ ہو اور وہ کرائے کی مالیت کے بارے میں بہت زیادہ حساس نہ ہو تو ایک دن کی بھاگ دوڑ میں کوئی نہ کوئی بندوبست ہو سکتا تھا۔

بہتر یہی ہوتا کہ ہم براہ راست اپنے فلیٹ میں منتقل ہونے لیکن ہمارے پاس رقم نہیں تھی۔ جہانگیر نے فیکٹری سے سمیٹ کر جو کچھ ہمارے حوالے کیا تھا وہ دو تین دن سے زیادہ ہمارا ساتھ نہیں دے سکتا تھا۔ سلمٰی کی مجبوری ہے اپنی خطیر رقم حاصل کرنے کے لیے ہمارا ایک مرتبہ جہانگیر کے گھر جانا ضروری تھا۔

کسی پیشگی جائزے اور دیکھ بھال کے بغیر ہم چاروں کا اچانک جہانگیر کے گھر پہنچنا مناسب نہیں تھا۔ میں نے فیصلہ کیا کہ پہلے میں خود وہاں جاؤں اور ماحول سازگار ہو تو شام کا دھندلکا پھیلنے کے بعد ہم چاروں وہاں منتقل ہو جائیں۔

میرے ارادے سے واقف ہوتے ہی دربا نے جہانگیر کے گھر سے تھری ناٹ تھری رائفل لانے کی فرمائش کر ڈالی جس پر میں بگڑ گیا۔ "تمہارا دماغ خراب ہوا ہے؟ وہ کتنی بھی چھوٹی ہو لیکن پھر بھی کافی بڑی ہو گی۔ میں اسے کس طرح پوشیدہ رکھ سکوں گا؟"

"تمہیں اتنی شدت سے تھری ناٹ تھری کی کیوں ضرورت ہے؟" غزالہ پوچھ بیٹھی۔

"وقت آنے پر ہر چیز سامنے آ جائے گی" دربا بے پروائی سے بولی "تھری ناٹ تھری عام رائفلوں کی طرح لمبی اور وزنی ضرور ہوتی ہے لیکن اس میں کمال یہ ہے کہ صرف تین پیچ نکال کر اسے چند لمحوں میں ٹکڑوں میں تبدیل کیا جا سکتا ہے۔ تم اسے کھول کر لے آنا۔"

"ٹکڑے کتنے بھی چھوٹے ہوں نال تو تقسیم نہیں ہوتی ہو گی نا۔ نال کی لمبائی کی وجہ سے ہر ہینڈ بیگ بے تکی اور مشتبہ نظر آئے گی۔ میں اسے کہاں لیے پھروں گا؟"

"پھر اسے رہنے دو" دربا بیزاری سے بولی "جب ہم لوگ جہانگیر کے گھر منتقل ہوں گے تو میں اپنا کام خود کر لوں گی۔ اس وقت کوئی بات تمہاری سمجھ میں نہیں آئے گی۔"

کافی دیر کی بحث اور جرح کے بعد دربا اپنے دل کی بات اگلنے پر مجبور ہو گئی۔

نارمن سے پہلے جو شخص اس کی جگہ کام کرتا تھا وہ دربا کے خیر خواہوں میں سے تھا اور دربا اس کے گھر بھی جاتی رہتی تھی۔ اس کی رہائش کلفٹن کے ایسے علاقے میں تھی جہاں سڑک کے ایک طرف کشادہ اور خوبصورت مکانات تھے اور دوسری طرف کثیر المنزلہ رہائشی عمارات کا سلسلہ پھیلا ہوا تھا۔

اس مکان کی دونوں خواب گاہوں میں دیواروں کی جگہ بڑے بڑے شیشے لگے ہوئے تھے جن میں سے اونچی عمارتوں کے بیشتر فلیٹ نظر آتے تھے۔ دربا کا اندازہ تھا کہ ان عمارات کے فلیٹوں سے وہ خوابگاہیں بھی اسی طرح نظر آتی ہوں گی اور شیشوں پر پردے کھنچے ہوئے ہونے کے باوجود اندر کی روشنی میں ہر متحرک ہیولا آسانی سے دیکھا جا سکتا ہو گا۔

قونصل خانے کے ملازمین کے لیے سرکاری طور پر گھروں کا بندوبست کیا جاتا تھا۔ اگر نارمن کو اس کے پیش رو کا خالی مکان دیا گیا تھا تو دربا رہائشی عمارات کے کسی حصے میں داخل ہو کر دوربین اور تھری ناٹ تھری کی مدد سے نارمن کو ہلاک کرنے کا ارادہ رکھتی تھی کیونکہ معاملات کو بگاڑنے میں اسی نے پہل کی تھی اور وہ سزائے موت کا حق دار تھا۔

"یہ سراسر دیوانگی ہے" سلطان شاہ نے اس کے منصوبے سے واقف ہوتے ہی فتویٰ دے دیا "کلفٹن کی بڑی عمارتوں میں چوکیداری کا نظام اتنا محدود ہے کہ کوئی اجنبی برے ارادے سے وہاں نہیں گھس سکتا۔ اسی وجہ سے وہاں کرائے زیادہ ہیں۔ تم بھی تھری ناٹ تھری سمیت پکڑی گئیں تو تمہیں کوئی بھی قانون کی گرفت سے نہیں بچا سکے گا۔"

"تمہاری بوجھ بوجھ مردوں سے ہوتی ہے۔ بارقار عورتوں سے کوئی کچھ نہیں پوچھتا۔ میں غزالہ کے ساتھ جاؤں گی۔ تم دونوں میں سے کسی کو فکرمند ہونے کی ضرورت نہیں.... بس مجھے یہ یقین ہو جائے کہ نارمن اسی مکان میں مقیم ہے جو میرے ذہن میں ہے۔"

"تم اپنے ساتھ غزالہ کو بھی مرواؤ گی" میں نے احتجاج کیا۔

"میں غزالہ کو نہیں مرواؤں گی بلکہ وہ مجھے نکال لائے گی۔ اس نے برطانیہ میں ٹی کے غنڈوں کے جو چھکے چھڑائے تھے ان کی کہانیاں مجھے اب تک یاد ہیں۔"

"وقت آنے پر دیکھا جائے گا" سلطان شاہ بڑبڑایا "تمہیں کسی بھی قیمت پر ایسا خطرہ مول لینے کی اجازت نہیں دی جا سکتی.... نارمن تو ویسے ہی دہشت کے عالم میں موت سے بدتر زندگی گزار رہا ہو گا۔ اسے مار کر ہمیں کوئی فائدہ نہیں ہو گا۔"

"تم کس کھیت کی مولی ہو کہ میں تم سے اجازت لیتی پھروں؟ میں جو کچھ کر رہی ہوں اس کا فائدہ خود سمجھتی ہوں۔ نارمن کے مرنے سے دوسروں کے حوصلے پست ہو جائیں گے۔"

میں نے اس وقت خاموش رہنا ہی مناسب سمجھا۔ وہ ایک غیر یقینی معاملے پر قبل از وقت بحث تھی۔ وقت آنے پر ویرا کو سمجھایا جا سکتا تھا۔

ان تینوں کو براہ راست ہوٹل پہنچنے کی ہدایت کر کے میں راستے میں ہی اتر گیا۔ ان کے چلے جانے کے بعد میں نے ایک ٹیکسی پکڑی اور جہانگیر کے گھر کی طرف روانہ ہو گیا۔

بظاہر وہ ایک آسان سی مہم تھی اور میری جیب میں گن بھی موجود تھی لیکن میرے دل میں کئی ان جانے خطرات جنم لے رہے تھے۔ میں خاموشی سے ٹیکسی میں نیم دراز ان منفی خیالات سے لڑتا رہا اور پھر اپنی منزل سے ایک گلی پہلے ہی ٹیکسی والے کو فارغ کر دیا۔

وہ علاقہ ویسے بھی عام طور پر سنسان رہتا تھا لیکن اس وقت مجھے جہانگیر کے مکان پر مہیب سکوت کی فرماں روائی نظر آ رہی تھی۔ شاید اس کا سبب یہ تھا کہ مجھے اس مکان کے غیر آباد ہونے کا علم تھا اور ان اطراف میں ہونے والی خوں ریزی میں میرا بہت موثر کردار تھا۔

میں جوں ہی بند پھاٹک کے قریب رکا، مجھے اندر پختہ فرش پر وزنی جوتوں کی آواز آئی۔

میرے دستک دیتے ہی اندر سے ایک درشت آواز ابھری۔

"کون ہے؟"

"دروازہ کھولو، میں اس مکان کا مالک ہوں۔" آس پاس میدان صاف دیکھ کر میں نے وہ اعلان کرنے میں ذرا بھی ہچکچاہٹ محسوس نہیں کی۔

کھٹکے کی پرشور آواز کے ساتھ پھاٹک کی ذیلی کھڑکی کھول دی گئی۔

اگلے ہی لمحے سفاکانہ نقوش و نگار والا ایک باوردی محافظ میرے سامنے تھا۔ اس کے بائیں ہاتھ میں دبا ہوا ماؤزر کسی کھلونے کی طرح حقیر نظر آ رہا تھا کیونکہ وہ گارڈ بذات خود بہت گراں ڈیل اور قد آور تھا۔

میں نے خاموشی سے سیکیورٹی کمپنی کا جاری کیا ہوا کارڈ اس کی طرف بڑھا دیا۔

اس نے کارڈ کو الٹ پلٹ کر غور سے دیکھا اور پھر غیر فطری سے احترام کا مظاہرہ کرتے ہوئے میرے لیے راستہ چھوڑ دیا۔ اس کے قریب سے گزرتے ہی مجھے اس کا دوسرا ساتھی بھی نظر آ گیا جو اپنی ٹی ٹی کے ساتھ کیبن کی اوٹ میں کھڑا ہوا تھا۔

پھاٹک کی ذیلی کھڑکی بند کر کے ان دونوں نے فرش پر ایڑیاں بجا کر فوجی انداز میں سلام کیا اور سیدھے کھڑے ہو گئے جیسے مجھ سے متعدد سوالات کی توقع کر رہے ہوں۔

"تم لوگوں کے یہاں آنے کے بعد کوئی یہاں آیا تھا؟" میں نے پوچھا۔

"پرسوں تک لوگ چلے آ رہے تھے۔ ہر آدمی مالک اور اس کے رشتے داروں کے پتے پوچھ رہا تھا۔ ہم لوگوں کو خود پتہ معلوم نہیں تھا۔ ان لوگوں کو گیٹ ہی سے بھگا دیا۔" دراز قامت نے بتایا۔ "بس کل کا دن ایسا گزرا ہے کہ کسی نے ہمیں پریشان نہیں کیا۔"

"آنے والوں میں کوئی غیر ملکی بھی تھا؟" میں نے سوال کیا۔

وہ اپنے سر کو اثبات میں جنبش دیتے ہوئے بولا "سب سے آخر میں وہی آیا تھا۔ دبلا پتلا اور لمبا سا انگریز تھا۔ عینک لگاتا ہے۔ ٹوٹی پھوٹی اردو بھی بول لیتا ہے۔"

"وہ کیا کہہ رہا تھا؟" میں ایلین کی آمد سے متعلق ہر بات جان لینا چاہتا تھا۔

"وہ بھی دوسروں جیسے سوال کر رہا تھا لیکن جاتے ہوئے ایک پرچہ لکھ کر دے گیا تھا کہ مالک آئے تو اسے دے دینا۔" بات کرتے ہوئے اس نے اپنی جیب سے ایک رقعہ نکال کر میری طرف بڑھا دیا۔

پرچے پر انگریزی میں لکھا ہوا تھا "مجھے شدت سے تمہاری تلاش ہے۔ یہ پیغام ملتے ہی مجھ سے رابطہ کرو۔ یہ تمہارے حق میں بہتر ہوگا۔" اس کے نیچے ایک فون نمبر لکھا ہوا تھا۔ نمبر کے ابتدائی ہندسوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ سوسائٹی کے علاقے کا نمبر تھا۔ موتی لال نے بھی یہی بتایا تھا کہ ایلین نرسری کے قرب و جوار میں ٹھہرا ہوا تھا۔ مجھے خوشی ہوئی کہ مجھے اس کا سراغ مل ہی گیا تھا۔

"تم نے اندازہ لگا لیا ہوگا کہ میں نے گھر کیوں چھوڑا ہوا ہے؟"

"ہم لوگوں کی تو یہی روزی ہے۔" وہ سنجیدگی سے بولا "معلوم ہوتا ہے کہ آپ خطرناک دشمنوں میں گھرے ہوئے ہیں۔ وہ کسی بھی وقت دوبارہ یہاں آ سکتے ہیں۔"

"دشمنی نہیں، یہ زندہ رہنے کے لیے تاوان کا چکر ہے۔" میں نے ان دنوں شہر میں وسیع پیمانے پر پھیلی ہوئی خبروں اور اغوا کے حوالے سے ایک گھسا پٹا بہانہ تراشا "میں نے انہیں پچاس لاکھ نہیں دیے تو وہ مجھے مار دیں گے۔"

"پچاس لاکھ!" حیرت سے ان دونوں کی آنکھیں ان کی پیشانیوں پر جا چڑھیں۔

"یہی سارا چکر ہے۔ اتنی بڑی رقم کی بات نہ ہوتی تو میں ہرگز گھر چھوڑ کر نہ بھاگتا اور ان کا مطالبہ پورا کر کے اپنی جان چھڑا لیتا۔ کیسا اندھیر ہے کہ آج مجھے چوروں کی طرح سب سے چھپاتے ہوئے اپنے گھر آنا پڑا ہے۔"

"یہ تو واقعی ظلم ہے کہ گورے تک ہمارے آدمیوں سے تاوان مانگنے لگے ہیں۔" وہ غصے اور افسردگی کے ساتھ بولا "اگر وہ بندے ہمیں آسانی سے ملے نہیں تو ہر ایک کی دال گلنے نہیں دیں گے۔ آپ فکر نہ کریں۔ اب کسی نے ادھر کا رخ کیا تو بچ کر نہیں جائے گا۔"

"نہیں، نہیں" میں نے بوکھلا کر کہا "وہ کئی آدمی ہیں۔ ایک کو کوئی نقصان پہنچا تو دوسرے میرے خون کے پیاسے ہو جائیں گے۔ میں خاموشی اور رازداری سے اندر کے کسی کمرے میں رہوں گا۔ میرے ساتھی بھی احتیاط کریں گے۔ تمہیں اپنی جان خطرے میں

رہنے کی ضرورت نہیں۔ جو آئے" اس سے یہی کہنا کہ گھر خالی ہے اور مالک لاپتا ہے۔ چند روز میں ہم کہیں اور چلے جائیں گے۔"

"آپ کے ساتھی کہاں ہیں؟ باہر تو کسی گاڑی کے رکنے کی آواز نہیں آئی تھی۔"

"وہ تھوڑی دیر میں آئیں گے۔ گلی میں تین ہارن بجنے کی آواز آئے تو فوراً پھاٹک کھول دینا تاکہ وہ انتظار کیے بغیر اپنی کالی گاڑی اندر لے آئیں۔ میں نہیں چاہتا کہ محلے والوں کو بھی میرے گھر میں کسی قسم کی آمدورفت کا علم ہو۔ ہمیں اپنے سائے سے بھی احتیاط کرنی ہو گی۔"

"آپ بے فکر رہیں" وہ اپنے سر کو قدرے خم دے کر ادب سے بولا "ہر کام آپ کی ہدایت کے مطابق ہو گا۔ ہمیں اپنے مالک کے لیے جان کی بازی لگانے کی تربیت دی جاتی ہے۔"

میں ان کی حوصلہ افزائی کر کے برآمدے کی طرف ہو لیا۔

گچھے میں کنجی کی چند چابیاں تھیں۔ ان ہی میں ڈرائنگ روم کے دروازے کی چابی بھی تھی۔ میں نے اندر پہنچنے کے بعد دروازہ بولٹ کر دیا۔ صرف ایک تالا کھولنے کے بعد جہانگیر کا پورا گھر میرے تصرف میں آ گیا تھا۔ میں سیدھا جہانگیر کی خواب گاہ میں چلا گیا۔

لطف کی بات یہ تھی کہ اس گھر میں جہانگیر اور سلمٰی کی خواب گاہیں الگ الگ تھیں۔ تعلقات خوش گوار ہونے کی صورت میں سلمٰی جہانگیر کے کمرے میں سوتی تھی۔ ان بن ہوتی تو وہ روٹھ کر اپنے کمرے میں منہ ڈھانپ کر سو جاتی۔ تجوری سلمٰی ہی کی خواب گاہ میں تھی لیکن اسے بعد میں دیکھا جا سکتا تھا۔ اس وقت دوسرے کام فوری عمل کے متقاضی تھے۔

میں نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈال کے اندازہ لگایا کہ وہ تینوں ہوٹل پہنچ چکے ہوں گے۔ میں نے ہوٹل کا نمبر ملا کر سلطان شاہ کا کمرا مانگا اور سلسلہ مل جانے پر کہا "تمھاری رہائش کا بندوبست ہو گیا ہے۔ فوراً پہنچو۔ دروازے پر پہنچنے سے پہلے تین مرتبہ ہارن بجا دو گے تو پھاٹک کھلا ہوا ملے گا۔ میں وہیں سے تم کو فون کر رہا ہوں۔"

اس نے کچھ کہنا چاہا لیکن میں ہوٹل کے فون پر کسی غیر ضروری گفتگو کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔ میں نے فوراً ہی سلسلہ منقطع کر دیا۔

البینو کی طرف سے میرے دل میں غصہ بھرا ہوا تھا۔ اس کا فون نمبر دیکھتے ہی میں نے فون کر کے اسے بے نقط سنانے کا فیصلہ کر لیا تھا لیکن بعد میں میں نے اپنا ارادہ تبدیل کر دیا۔ اسے فون کر کے میں بالکل ویسی ہی غلطی کرتا جو وہ کر چکا تھا۔ اسے علم ہو جاتا کہ ہم میں سے کسی نے جہانگیر کے مکان کا رخ کیا تھا اور محافظوں سے اس کا خفیہ پیغام حاصل کیا تھا۔ یہ اندازہ لگانے کے بعد وہ جہانگیر کے مکان کی اینٹ سے اینٹ بجا دیتا اور مسلح چوکیداروں کو بھی گرفتار کر کے اپنے ساتھ اٹھا لے جاتا۔

اس کے بعد ککرنی کا معاملہ درپیش تھا۔ اخبار میں چھپنے والے جوابی اشتہار سے یہ ظاہر ہوتا تھا کہ چھپنے والے ککرنی کو موتی لال کے قتل کا علم نہیں ہو سکا تھا۔ تازہ ترین صورت حال کے بارے میں کچھ نہیں کہا جا سکتا تھا۔

میں نے بے خبری کے تالاب میں تحقیق کا پہلا پتھر پھینکنے کا فیصلہ کر لیا۔

اخبار میں دیے ہوئے فون نمبر پر گھنٹی بجتے ہی ریسیور اٹھا لیا گیا۔ دوسری طرف سے آنے والی آواز بھاری اور پُر اعتماد تھی۔ میں نے کسی تمہید کے بغیر ککرنی سے بات کرنے کی خواہش کا اظہار کر دیا۔ بات کرتے ہوئے میں نے غیر ارادی طور پر اپنی آواز تبدیل کر لی تھی۔

"بھائی! تم کون ہو۔ اپنا نام بتاؤ پھر ککرنی سے بات ہو سکے گی۔"

"کوبرا!" میں نے درشت لہجے میں صرف یہی ایک لفظ ادا کیا۔

"اچھا اچھا۔ تو تم کتے کی خبر والے ہو مگر بھائی دس لاکھ تو بہت زیادہ ہے۔"

"بکو نہیں" میں نے غضب ناک لہجے میں کہا "ہاں یا نہیں جواب دو۔"

"مجھے اپنا تری جانا ہے۔ ہمارے پاس یہاں اتنی رقم نہیں ہوتی۔ نئی دہلی سے پیسہ آنے میں ذرا دیر ہو سکتی ہے۔ پتا نہیں تم ہم پر کہاں تک بھروسا کرو گے۔"

اچانک میرے ذہن میں خطرے کی گھنٹی بج اٹھی کیونکہ ریسیور پر ایسی آواز آئی تھی جیسے دوسری طرف سے کوئی ہندسہ ڈائل کیا گیا ہو۔ وہ فون یقیناً ایکسٹینشن میں تھا اور لمحہ بھر میں کال کرنے والے کا نمبر ریکارڈ ہو سکتا تھا۔ میں نے ڈائلنگ کی ابتدا ہوتے ہی کریڈل دبا کر سلسلہ منقطع کر دیا۔

ککرنی کو گھر کے بجائے کسی پبلک بوتھ سے فون کر کے ہی پریشان کیا جا سکتا تھا۔ یہی مسئلہ نارمن کے فون کے ساتھ بھی ہو سکتا تھا۔ میں نے وہ ارادہ بھی کسی مناسب وقت کے لیے ملتوی کر دیا۔

اس وقت میرے سامنے تین دشمن تھے۔ البینو، ککرنی اور نارمن کے تمام ساتھی۔ میرے پاس تینوں کے فون نمبر موجود تھے لیکن میں دل کھول کر ان سے کوئی چھیڑ چھاڑ نہیں کر سکتا تھا۔

میں وہ کمرا چھوڑ کر سلمٰی کی خواب گاہ میں پہنچ گیا۔ اس وقت مجھے یہ سوچ کر سخت کوفت ہو رہی تھی کہ میرے مطلوبہ نمبروں پر ایکسٹینشن ہونے کا دھیان پہلے کیوں نہیں آیا۔

گچھے میں موجود چابیوں کی مدد سے میں تجوری کا پیچیدہ تالا کھولنے میں کامیاب ہو گیا۔ تجوری کھلتے ہی نئے اور پرانے نوٹوں کی ملی جلی تیز بو فضا میں پھیل گئی۔ نہ جانے کتنے عرصے کے بعد اس تجوری کا دروازہ کھولا گیا تھا۔

تجوری خاصی بڑی تھی اور تقریباً بھری ہوئی تھی۔ اس کے تین میں سے ایک خانے میں میرے دیے ہوئے ڈالروں کی گڈیاں بھی ہوئی تھیں۔ ان گڈیوں کے درمیان میں ایک کاغذ پھنسا ہوا تھا۔ میں نے کاغذ نکال کر دیکھا تو اس پر ڈالروں کے لین دین کی تفصیل کے ساتھ سلطی کی تحریر میں یہ بھی لکھا ہوا تھا کہ تجوری میں موجود سارے ڈالر ذیشی کی ملکیت ہیں۔

نچلے خانوں میں مقامی کرنسی "نمسکات" باعذ اور قیمتی کے ساتھ قیمتی زیورات کے ڈبے بھی موجود تھے۔ میں نے ایک قریبی الماری سے چادر نکال کر وہ تمام چیزیں قرینے سے جمانی شروع کر دیں تاکہ ہر چیز سمٹ کر مختصر ہو جائے۔

ان دونوں خانوں کو خالی کرنے کے بعد میں نے تجوری کی پچھلی دراز پر طبع آزمائی کی کوشش وہ مقفل تھی۔ باری باری سب چابیاں آزمانے کے بعد اسی اندرونی دراز میں بھی رہی چابی لگی جو تجوری کا قفل کھولنے میں کامیاب ہوئی تھی۔

اس دراز میں استعمال شدہ اور زیر استعمال چیک بکس کے ساتھ ان دونوں کی انتہائی نجی تصاویر وغیرہ تھیں۔ میں نے پوری دیانت سے ان تصاویر وغیرہ کو دیکھے بغیر ایک لفافے میں منتقل کیا اور پھر وہ دراز بھی خالی ہو گئی۔

میری محنت کے باوجود وہ انبار خاصا بڑا ہو گیا تھا۔ یہ لیکن نہیں تھا کہ تجوری ہلکے پھلکے اور بے پروایانہ انداز میں اسے اپنے ساتھ لے جا سکتے۔ میں سگریٹ سلگا کر سلطی کی مسہری پر بیٹھا اور پھر نیم دراز ہو کر سوچنے میں مصروف ہو گیا۔

اس پلندے کو مختصر کرنے کی ایک ہی صورت تھی کہ زیورات نکال کر خالی ڈبے تجوری میں رکھ دیے جاتے۔ اس طرح بعض نازک زیورات کے ٹوٹنے کا خدشہ ضرور تھا مگر انھیں آسانی سے باہر نکالا جا سکتا تھا۔ نقصان رسید زیورات کو معمولی سے اخراجات کے بعد ٹھیک کرایا جا سکتا تھا۔ جہانگیر نے مجھے اپنی چار دیواری میں رہی ایک کام بتایا تھا۔ میں اسے آخر پر چھوڑنے کے بجائے سب سے پہلے پایۂ تکمیل کو پہنچانا چاہتا تھا۔

پھر میں نے فون کر کے جہانگیر سے مشورہ کرنے کا فیصلہ کیا اور دوبارہ اسی کی خواب گاہ میں چلا گیا جہاں دونوں فون موجود تھے۔

"معلوم ہوتا ہے کہ تم گھر ہی سے فون کر رہے ہو۔" ریسیور پر جہانگیر کی چہکتی ہوئی آواز گونجی۔ تھوڑی ہی دیر میں اس کی ساری قوت طمطراق تو ٹھر چکی تھی۔

"تمہارا اندازہ بالکل ٹھیک کام کر رہا ہے۔ مسئلہ یہ ہے کہ سلطی کی چیزیں ڈبوں سے نکالنی پڑیں گی۔ ڈبوں کا پھیلاؤ بہت زیادہ ہے۔" میں نے اشاروں میں کہا۔

"تب تو بہتر ہے کہ کچھ بچا لیا جائے۔ مجبوری یہ ہے کہ خطیبہ چیزوں کا بیمہ نہیں کرایا جا سکتا۔ یہ سب کچھ تحفظ کے بغیر ہے۔ ڈبوں کو آگ لگا دو اور اپنی سہولت کے مطابق جو چاہو کرتے رہو۔ سلطی کوئی اعتراض نہیں کرے گی۔ اگر مجھے

اندازہ ہوتا کہ گھر پہنچنا اتنا آسان ثابت ہو گا تو میں گن بیگ اپنے ... کے بجائے تمہارے ساتھ نکل پڑا ہوتا۔"

"ابھی صرف میں آیا ہوں۔ دوسرے آنے والے ہیں۔ بس دعا کرتے رہنا کہ ہم یہاں سے خیریت سے نکل سکیں۔ یہ تجربہ سنسنی خیز محسوس ہو رہا ہے۔ یوں معلوم ہوتا ہے جیسے میں کسی کے گھر ڈاکا ڈال رہا ہوں..... میں کوشش کروں گا کہ یہ پلندہ آج ہی تمہیں دے دوں۔"

"ایسی حماقت بھول کر بھی نہ کرنا" اس کی بوکھلائی ہوئی آواز آئی "تمہیں معلوم ہے کہ آدھی رات کے بعد مجھے خود اپنا ہوش نہیں رہتا۔ کوئی بھی خاموشی کے ساتھ تھیلا اٹھا کر نکل جائے گا۔ میں سلطی سے بات کر کے تمہیں کوئی حل بتا دوں گا۔"

"اس وقت تک میں یہ مصیبت اپنے گلے میں لٹکائے بیٹھا رہوں؟"

"تم بلاوجہ گھبرا رہے ہو" اس کا لہجہ مجھے پچکارنے والا تھا۔ "ڈرائنگ روم والے بند کیبنٹ سے وزکی کی چند چسکیاں لو گے تو تمہارا حوصلہ بڑھ جائے گا۔ بیوی پر رعب ڈالنے کے لیے غیر ضروری پرہیزگاری کا مظاہرہ مت کرو۔ چار دن میں تھکے ہو کر رہ جاؤ گے۔"

"پرہیزگاری نہیں، یہ ذرا سی احتیاط ہے۔ میں نے پینے میں کمی کرنے کا ارادہ کر لیا ہے۔"

وہ زور سے ہنسا "یہ خود فریبی ہے۔ ایسا ہو ہی نہیں سکتا۔ تھکنے کے ارادے سے ابتدا کرو گے اور پھر اپنی پرانی روش پر چل پڑو گے....."

میں نے اس کی بات کاٹ دی "مجھے اپنے پلندے کی بھی فکر ہے۔"

"دونوں مسئلے حل ہو جائیں گے" اس نے مجھے تسلی دی "اس کی فکر نہ کرو۔ اس میں سے اتنا مال ضرور نکال لینا کہ دو چار مہینے تک کوئی پریشانی نہ ہو۔"

گفتگو طویل ہوتی جا رہی تھی۔ میں نے نہایت چابک دستی سے باتوں کا رخ موڑا اور پھر پہلا مناسب موقع میسر آتے ہی سلسلہ منقطع کر دیا۔

فون رکھتے ہی کہیں سے ہارن کی مانوس آواز ابھری۔ رکنے والے سے رکی ہارن تین بار بجا۔ فضا میں اچانک سے چھنچھناہٹ کی جھنکار گونجی اور میں نے ڈرائنگ روم کی طرف دوڑ لگا دی۔ نیما نے بولٹ گرا کر ڈرائنگ روم کا دروازہ کھولا تو جہانگیر کی کار الائٹ گیٹ عبور کر کے پورچ میں آ رکی تھی اور آہنی پھاٹک بند کیا جا چکا تھا۔

گاڑی سے اتر کر وہ تینوں سرعت سے میری طرف آئے۔ گاڑی سے اترتے ہوئے وہ ہتھیاروں کے تھیلے ساتھ لینا نہیں بھولے تھے۔ ان تینوں کو ڈرائنگ روم میں بلانے کے بعد میں نے اشارے سے دونوں کا راز کو بھی بلا لیا۔

"شکنجے کے معاملے میں وقت ہاتھ سے نکلا جارہا ہے۔ موتی لال کی لاش کی شناخت ہونے کے بعد وہ ہماری گرفت میں نہیں آسکے گا۔ ہم اور کچھ نہیں کرسکتے تو اسے مخبری لینا چاہیے" زیبرا نے میری کہانی سننے کے بعد متفکرانہ لہجے میں کہا۔

"ہم ایک اور کام کرسکتے ہیں" غزالہ نے اسے باور کرایا "ملین کا فون نمبر ہمارے قبضے میں آچکا ہے۔ یہ درست ہے کہ ہماری طرف سے رابطہ ہوتے ہی وہ اس مکان پہ چھاپہ ڈلوادے گا۔ اگر ہم فون نمبر سے اس کے ٹھکانے کا پتا لگا سکیں تو ہمارا ایک ہی وار بھرپور ثابت ہوگا۔"

"نمبر سے وہ یہ کام میں کرلوں گا" سلطان شاہ نے پیشکش کی۔

"یہاں نمبروں کی ترتیب سے شائع ہونے والی ڈائریکٹری پہ پتا نہیں کیا مصیبت آئی ہوئی ہے جو برسوں سے نہیں چھاپی جارہی۔ وہ ہوتی تو دو منٹ میں بیٹھے بیٹھے پتا مل جاتا" غزالہ نے کہا۔

"سلطان شاہ ملین کی کمین گاہ کا پتا چلالے گا۔ میں نارمن کے گھر کا سراغ لگاتی ہوں۔ نارمن اسی گھر میں رہتا ہے تو آج شام وہ اپنی زندگی کے آخری لمحات پورے کرے گا" زیبرا نے ڈرائنگ روم میں موجود انسٹرومنٹ کی طرف بڑھتے ہوئے کہا۔

"ابھی تک وہ خناس تمہارے دماغ سے نہیں نکلا؟" میں نے اسے گھورا۔

"میرا منصوبہ بے داغ ہے" وہ اٹھلا کر بولی "غزالہ بھی میرا ساتھ دینے پر آمادہ ہے۔ تم دیکھو گے کہ ہم دونوں ناقابلِ یقین مہارت اور صفائی سے اپنا کام کرکے لوٹ آئیں گے۔"

اس موضوع پہ ایک بار پھر تکرار شروع ہوگئی۔ میں اسے باز رکھنا چاہ رہا تھا لیکن وہ اپنے ارادے کو عملی جامہ پہنانے پر تلی ہوئی تھی۔ پتا نہیں اس نے غزالہ کو کیا پٹی پڑھائی تھی کہ وہ بھی دبے لفظوں میں اس کا ساتھ دے رہی تھی۔ سلطان شاہ کئی روز سے اس بحث میں الجھنے سے گریز کررہا تھا۔

آخر میں تنگ ہو کر وہاں سے نکل کھڑا ہوا اور سفینی کی خواب گاہ کی طرف چل دیا جہاں قیمتی ساز و سامان کھلی ہوئی تجوری سے باہر پھیلا ہوا تھا۔ سلطان شاہ میرے پیچھے پیچھے تھا۔

کمرے میں موجود نقدی، تمسکات اور زیورات کا پھیلاؤ دیکھ کر سلطان شاہ انگشت بدنداں رہ گیا "آج کل کے دور میں اس نے یہ سب گھر میں رکھا ہوا ہے؟"

"مالِ حرام تجوریوں ہی میں پلتا رہتا ہے۔ ہماری گن بوٹ کی رقم کروڑوں میں ہے اور اسی تجوری میں پڑی ہوئی ہے۔ تم بتاؤ کہ ہم اسے کہاں لے جاسکتے ہیں؟ کون سا بینک اس رقم کو چھان بین کے بغیر قبول کرے گا؟ ہمیں بھی اسے لاد کر گھومنا ہوگا۔"

"گن بوٹ کے ڈالروں کی تو پروا ہی نہ کرو" اس نے بے فکری سے کہا "کسی بھی بینک میں بھائی کے نام سے لاکر لو اور پرانے اخبار میں چھوٹے چھوٹے پیکٹ بنا کر ڈالر وہاں ڈال دو اور بھول

وہ تینوں جس طرح یہاں پہنچے تھے، دونوں محافظوں کو ان کی جھلک دیکھنے کا موقع بھی نہیں مل سکا ہوگا۔ انہیں چند روز کے لیے یہیں رہنا تھا اور وقت ناوقت باہر نکلنے کی ضرورت بھی پیش آسکتی تھی۔ یہ ضروری تھا کہ محافظ انہیں اچھی طرح پہچان لیتے۔

"یہ تینوں میرے دوست ہیں" میں نے محافظوں سے کہا۔ "انہیں ہر وقت یہاں سے آنے جانے کی آزادی ہوگی۔ آنے والوں سے تم کہہ دو گے کہ مکان خالی اور مقفل ہے۔"

"ایک بات اور" میرے خاموش ہوتے ہی زیبرا نے لقمہ دیا۔ "یہ ضروری نہیں کہ ہم آمدورفت کے لیے ہر بار پھاٹک ہی استعمال کریں۔ ضرورت اور رازداری کے تحت دیواریں بھی پھلانگی جاسکتی ہیں۔"

دونوں محافظ متجسس نظروں سے باری باری ان کا جائزہ لے رہے تھے جیسے تینوں کی صورتیں ذہن نشین کرنے کی کوشش کررہے ہوں۔

"ہم ان باتوں کو سمجھتے ہیں" رشید دو گارڈ نے نرمی سے کہا۔ "لیکن دیوار پھاند کر اندر آنے کے لیے کوئی اشارہ مقرر کرنا پڑے گا تاکہ دوست اور دشمن کی تمیز ہوسکے۔"

"اشارہ بھی تم ہی تجویز کردو تو بہتر رہے گا" میں نے کہا۔

اس نے اپنی جیب سے ایک چپٹی سی سیٹی نکال کے میری طرف بڑھادی "فی الحال یہ ایک ہی ہے۔ کل میں دوسری بھی لادوں گا۔ اس میں سے مینڈک کی ہلکی سی ٹراہٹ ابھرتی ہے۔ اس کی آواز سنتے ہی ہم سمجھ لیں گے کہ باہر کون ہے۔"

میں نے سیٹی ہونٹوں میں دبا کے ہلکی سی پھونک ماری اور فضا میں مینڈک کی ادھوری آواز گونج کر رہ گئی۔ اس نے بہت آسانی سے ہمارا مسئلہ حل کردیا تھا۔

"ہمیں یہ سیٹی کمپنی دیتی ہے تاکہ خطرے کی صورت میں ایک دوسرے کو سگنل دے سکیں۔ سیٹی گم ہونے پہ پانچ سو روپے جرمانہ دینا پڑتا ہے" دوسرے گارڈ نے سادگی سے کہا۔

میں نے فوراً ہی جیب سے تین سو روپے نکال کر اسے تھما دیے "دو سو جرمانے کے اور سو روپے تمہارے انعام کے۔ تم نے ہماری ایک الجھن دور کردی۔"

وہ دونوں باہر نکلے ہی تھے کہ غزالہ نے سلطان شاہ کی کار کی ڈکی میں رکھا ہوا خورد و نوش کا سامان باہر نکالا۔ محافظوں کو پہلا انعام مل چکا تھا اس لیے وہ بھی سلطان شاہ کے ساتھ لگ گئے اور چند ہی چکروں میں سارا سامان ڈرائنگ روم میں آگیا۔

میں نے دروازہ دوبارہ بند کرکے بولٹ کردیا۔ سب لوگ اندر جانے کے بجائے ڈرائنگ روم ہی میں بیٹھ چکے تھے۔ میں نے بھی وہیں ایک صوفہ سنبھال لیا۔

"تم نے یہاں آنے کے بعد کس کس کو فون کیا؟" زیبرا نے پوچھا۔

میں نے تفصیل سے ان لوگوں کو اپنی بے نتیجہ کارکردگی سے آگاہ کردیا۔

جائے۔ ضرورت پڑے تو اس میں سے تھوڑی رقم نکالتے رہو۔"

ہم نے کمال کر دیا۔ یہ تو بالکل سامنے کی بات ہے۔ جہانگیر بھی اس تجویز پر عمل کر سکتا تھا۔"

"یہ سب جلدی سمیٹو۔ ورا آگئی تو اس میں حصہ مانگ بیٹھے گی۔"

"دیوانے ہو گئے ہو؟ یہ جہانگیر کی امانت ہے۔ اس میں کوئی ہیر پھیر نہیں ہوگا۔"

"لیکن وہ کن لوگوں کی رقم پر ہاتھ رکھ سکتی ہے" سلطان شاہ بولا۔

"کوئی فرق نہیں پڑتا۔ وہ بہت بڑی رقم ہے۔ میں اسے غائب نہیں کروں گا۔"

ہم دونوں نے تیزی کے ساتھ زیورات کے ڈبے خالی کر کے زیور بیگ میں جمع کیے۔ سلطان شاہ نے خالی ڈبے تجوری کے خانے میں لگا دیے۔ میں نے جہانگیر کے ان اثاثوں کو اچھی طرح چادر میں لپیٹ کر مسہری کے نیچے سرکا دیا۔ پھر میں نے تکیے کا ایک پرانا غلاف لے کر ڈالروں کی گڈیاں اس میں جمانی شروع کر دیں۔ میں کسی مناسب وقت پر ان گڈیوں کو ناکارہ کاغذوں میں پھینکنے کا ارادہ کر چکا تھا۔

ہم فارغ بھی نہیں ہوئے تھے کہ ورا تقریباً دوڑتی ہوئی وہیں آ پہنچی۔ جوشِ مسرت سے اس کا چہرہ تمتمایا ہوا تھا۔ وہ کسی غیر متوقع کامیابی کی خبر سنانے کی نیت سے آئی تھی لیکن کھلی ہوئی تجوری میں سے برآمد ہونے والے ڈالروں کو دیکھ کر وہ حیران رہ گئی۔

اس کے لیے رقم کی مالیت کوئی انوکھی بات نہیں تھی۔ شی میں اپنے عروج کے زمانے میں وہ اس سے بھی بڑی بڑی رقوم ایک جنبشِ ابرو سے ادھر ادھر کر دیا کرتی تھی۔ اس کا مسئلہ بھی سلطان شاہ والا تھا کہ جہانگیر کو اتنی بڑی رقم گھر میں رکھنے کی کیا ضرورت تھی؟

"جہانگیر کی دولت کو چھوڑو اور یہ بتاؤ کہ تم کیا خبر لے کے آئی ہو؟" میں نے کہا۔

"نارمن پہلے کہیں اور تھا مگر کچھ عرصے سے اسی مکان میں رہ رہا ہے جو میرا دیکھا بھالا ہے" وہ مسہری کے کنارے پر ٹک گئی۔ "اب تم میرا راستہ روکنے کی کوشش نہ کرنا۔ میں راستے میں سے ایک اچھی دوربین خریدتی آئی ہوں۔ جہانگیر کی بی تھری گھر ہی میں ہونی چاہیے۔ شام ہوتے ہی میں غزالہ کو ساتھ لے کر اپنی مہم پر روانہ ہو جاؤں گی۔ اگر سب کچھ توقع کے مطابق ہو گیا تو ہم دونوں دو ڈھائی گھنٹے میں فارغ ہو جائیں گے۔ نارمن کے لیے بی تھری کی صرف ایک گولی کافی ہوگی۔"

"تم عمارت کے کس حصے سے اسے شکار کرنے کا ارادہ رکھتی ہو؟" آخر میں نے اس کی ضد کے آگے ہتھیار ڈالتے ہوئے پوچھا۔

"دانشمندی اور دوربین کے ساتھ کھلی جگہ پر تو نہیں بیٹھا جا سکتا۔"

"سڑک کے رخ پر بنا ہوا ہر فلیٹ ہمارے لیے موزوں رہے گا۔ میں دوسری یا تیسری منزل کے کسی فلیٹ پر طالع آزمائی کا ارادہ رکھتی ہوں" ورا نے کسی تردد کے بغیر جواب دیا۔

"تم فلیٹ میں گھسو گی؟ معلوم ہوتا ہے کہ آج تم خودکشی کا ارادہ کر چکی ہو۔"

"خودکشی نہیں، نارمن کشی کہو" وہ مسکرا کے بولی "اب میں تمہیں پورا پروگرام ہی بتائے دیتی ہوں۔ ہم دونوں کو اکٹھے جانا ہے۔ ہماری وضع قطع دیکھ کر کوئی بھی ہمیں روکنے یا ہم سے باز پرس کرنے کی ہمت نہیں کرے گا۔ کسی نے پوچھ ہی لیا تو ہم ایک بین الاقوامی مارکیٹنگ کمپنی کے سروے ورکر بن جائیں گے۔ ہمیں کسی فرضی مس ارم سے ملنا ہوگا۔ کھلی ہوئی بی تھری کے حصے ایک مضبوط گفٹ پیک کی صورت میں میرے پاس موجود ہوں گے۔ لفٹ سے ساتویں آٹھویں منزل پر اترنے کے بعد زینوں سے نیچے آنا ہے۔ بعد میں کسی کو شبہ بھی ہوا تو وہ ہمیں اوپر کی منزلوں پر ڈھونڈتا رہ جائے گا۔

"دوسری منزل کے فلیٹ پر دستک کے بعد دروازہ کھلے گا اور ضرور کھلے گا۔ دستک یا ڈور بیل کے جواب میں جو بھی آئی گلاس سے جھانکے گا اسے اپنے سامنے دو معزز خواتین نظر آئیں گی۔ ہم اندر گھستے ہی دروازہ کھولنے والے کو یرغمال بنا لیں گے اور کسی شور شرابے کے بغیر گھر کے بقیہ افراد کو ایک جگہ جمع کر کے باندھ دیں گے۔ یہ کارروائی غزالہ مکمل کرے گی۔ میں بی تھری کے حصے یکجا کر کے موزوں زاویہ کرنے کی مشقیں مکمل کر کے اس کے برآمدے یا کھڑکی میں پوزیشن لے لوں گی۔ دوربین میری آنکھوں پر ہوگی۔ جوں ہی مجھے نارمن نظر آئے گا میں بی تھری کی نال کھلی فضا میں نکال کر برسٹ فائر کر دوں گی۔ کھلی فضا اور اونچی عمارتوں کی وجہ سے پھیلنے والی بازگشت کی بنا پر کسی کو اندازہ نہیں ہو سکے گا کہ فائرنگ کہاں سے کی گئی ہے۔ بی تھری وہیں چھوڑ کر ہمیں باہر نکل آنا ہے۔ وہاں پھیلی ہوئی افراتفری میں کوئی سوچ بھی نہیں سکے گا کہ اس کے قریب سے گزرنے والی عورتیں قتل کی واردات کر کے آ رہی ہیں۔"

"فرض کرو کہ سب کچھ اسی طرح ہو جاتا ہے پھر اس فلیٹ کے مکین پولیس کو تم دونوں کی کہانی سنائیں گے۔ ہم گلشن ہی کے علاقے میں کرائے کا فلیٹ لینا چاہ رہے ہیں۔ کیا اس طرح تم دونوں کی آزادی اور سلامتی خطرے میں نہیں پڑ جائے گی۔"

"ہیئر اسٹائل اور عینکوں وغیرہ کے استعمال سے ہم خود کو اتنا بدل لیں گے کہ زنانہ حلیے سے ہماری نشان دہی نہ ہو سکے۔ انہوں نے مجھے اغوا کی ہوئی مظلوم امریکن لڑکی ظاہر کر کے میری بد ترین توہین کی ہے۔ انہیں اس اہانت کی بھاری قیمت ادا کرنی ہوگی۔ میرا خیال ہے کہ پولیس بھٹک جائے گی۔ بعد میں جو ہوگا دیکھا جائے گا۔ تمہیں معلوم ہے کہ میں خطرات سے نہیں گھبراتی۔"

"تم اس منصوبے میں حصہ لینے کے لیے تیار ہو؟" میں نے
زالہ سے پوچھا جو اسی وقت دروازے پر آکر کھڑی ہوئی تھی۔
"مجھے اس میں کوئی قباحت نظر نہیں آتی" غزالہ نے اطمینان
سے کہا "ہم کو صرف چند منٹ تک قلب میں رکنا ہے۔ اس
دوران میں نارمن نظر نہ آیا تو مزید انتظار نہیں کیا جائے گا۔"
"قلب میں مرد اور جوان لڑکے موجود ہوئے تو کیا بنے گا؟"
"ہتھیار کے سامنے ہر ایک کی دلیری دھری رہ جاتی ہے۔
ساڑھے سات بجے عموماً اسی حال میں مرد اپنے گھروں میں کہیں
ہوتے ہیں۔ ہوا بھی کھیلتا ہی ہوگا۔" غزالہ اس وقت بالکل بدلی
ہوئی نظر آ رہی تھی۔ اس کے معصومانہ خدوخال میں بھی ہلکی سی
سنگدلی در آئی تھی۔
ان دونوں کے پاس میرے ہر سوال کا مسکت جواب موجود
تھا۔ پورے منصوبے میں بس ایک ہی جھول تھا کہ ان کے منتخب
کیے ہوئے قلب میں عورتوں اور بچوں کے بجائے کئی مرد ہوتے اور
ان کے مقابلے پر کمربستہ ہو جاتے تو وہ خون ریزی کر کے بھی وہاں
سے فرار نہیں ہو سکتی تھیں۔
"اس مہم میں شرکت کے لیے تم نے میری اجازت کی
ضرورت بھی محسوس نہیں کی؟" میں نے غزالہ کو دوسرے ہی
زاویے سے گھیرنا چاہا "تمہیں معلوم ہے کہ ہماری عورتیں دریا کی
طرح خود مختار نہیں ہوتیں۔ وہ ہر بڑے فیصلے کے لیے اپنے مردوں
سے رجوع کرتی ہیں۔"
"آپ اسے بلاوجہ ان دقیانوسی باتوں کی دعوتیں مت دو" دریا
برہم ہو گئی۔
غزالہ نے ہاتھ اٹھا کر اسے خاموش کر دیا اور معذرت خواہانہ لہجے میں
بولی "ابھی تک آپ میری رائے اور مرضی کے بارے میں پوچھتے
رہے اور میں نے پوری ایمان داری سے جواب دیے۔ میری اب
بھی یہی خواہش ہے کہ میں اس مہم پر جاؤں۔ آپ منع کر دیں گے تو
میں رک جاؤں گی۔"
"شرم کرو!" دریا کو فوراً ہی موقع مل گیا "اتنی سعادت مند
بیوی کی خواہش کو ٹھکرا کر تمہیں کیا ملے گا۔ تم نے آج تک کتنی بار
غزالہ سے ذاتی دلچسپیوں کی اجازت لی ہے؟ تم اس کے شوہر ہو تو وہ
بھی نصف بیوی ہے، کوئی باندی نہیں ہے۔ تم اس کے ساتھ
زیادتی نہیں کر سکتے۔"
"بی جمالو بننے کی کوشش نہ کرو" سلطان شاہ نے دریا کو
گھورتے ہوئے کہا "میاں بیوی کی باتوں میں تمہیں دخل دینے کا
کوئی حق نہیں ہے۔ غزالہ کے بجائے میں تمہارے ساتھ چلا گیا تو
کوئی خاص فرق نہیں پڑے گا۔ عورتوں کے ساتھ مرد بھی کمپنیوں کا
کام کرتے ہیں۔"
"تم ازرہ مفرہ ہو... پورے منصوبے کا محور یہی ہے کہ دو
عورتوں سے کسی کوئی باز پرس نہیں ہوگی۔ غزالہ کی جگہ تم گئے تو
کسی کی عمارت میں قدم بھی نہیں رکھ سکیں گے۔ مرد ساتھ ہو تو
عورتوں کو نظرانداز کر کے ہر ایک اس کی ٹانگ پکڑ لیتا ہے۔ سب کی
آنکھوں میں دھول جھونک کر پوری بھری عمارت میں سے جانا
بچوں کا کھیل نہیں ہے۔ میں نے اس منصوبے کی ایک ایک بات پر
بہت غور کیا ہے۔"
اس وقت بھی تجھے صبر ہوتا تو میں غزالہ کو سختی کے ساتھ
اس مہم جوئی سے روک دیتا لیکن بدقسمتی سے دریا نے دوبارہ غلط
موقع پر چھیڑ کر اسے پنچایت کا معاملہ بنا دیا تھا۔ اپنے خوف اور
وسوسوں کی بنا پر سب کے سامنے غزالہ کو روکنا میری انا کے خلاف
تھا۔ تنہائی میں میں اسے سارے نشیب و فراز سمجھا سکتا تھا لیکن
دریا کے سامنے ایسا کرنا اپنا مضحکہ اڑوانے کے مترادف ہوتا۔
"میں تمہاری خواہش کو نہیں کچل سکتا" میں نے شکست
خوردہ لہجے میں کہا "میری دعا ہے کہ تم دونوں اپنے مشن سے
کامیاب و کامران لوٹو لیکن کوئی بری گھڑی آتی جانے تو لوٹ بھر کے
لیے یہ یاد کر لینا کہ یہ تمہاری خواہش تھی، میری ہدایت نہیں
تھی۔"
"گڈ!" دریا نے تحسین آمیز لہجے میں کہا "دودھ دے رہی رہا
ہے تو اب اس میں مینگنیاں نہ ڈالو۔ ان جذباتی باتوں سے تم اسے
بہکانے کی کوشش کر رہے ہو۔ یقین کرو کہ یہ کام صرف میرے بس
کا ہوتا تو میں غزالہ کو ہرگز اپنے ساتھ نہ لے جاتی۔ قلب کی
پوزیشن کم از کم دو لڑکیوں کی متقاضی ہے۔ ایک یرغمالیوں کا
دھیان رکھے اور دوسرا نارمن کو بازو پر لینے کی فکر کرے۔ یہ
غزالہ کی ضد نہیں، میری مجبوری ہے۔"
"ان دونوں کی تو ٹانکہ ہو گئی" سلطان شاہ نے آخری گاڑی
میرے حوالے کر کے کہا "لارا! اب اپنا فون نمبر دے دو تاکہ میں
ان دونوں کی روانگی سے پہلے کوئی بیماری کروا پس سکوں۔"
وہ نمبر اتنا اہم تھا کہ ایک ہی نظر میں مجھے یاد ہو چکا تھا۔ میں
نے کاغذ کے ایک پرزے پر نمبر لکھ کر اس کی طرف بڑھا دیا۔ اس
نے کاغذ احتیاط سے جیب میں رکھ لیا۔
"میں یہاں سے پیدل ہی جا رہا ہوں۔ آگے سے کوئی سواری
لے لوں گا" وہ خواب گھر سے نکلتے ہوئے بولا۔
"جاؤ" ذرا اسٹڈی روم کا دروازہ بند کر دینا" دریا نے غزالہ سے
کہا۔ وہ اتنی خبیث فطرت تھی کہ اس وقت مجھے اور غزالہ کو تخلیے
میں بات کرنے کا موقع نہیں دینا چاہتی تھی۔
"سچ بتاؤ" تم میرے فیصلے پر ناراض تو نہیں ہو" میں نے تمہیں
غزالہ کی اطاعت پیاری ہے۔"
"فیصلہ ہو گیا تو اب بامراد ہو کر پیدو" میں نے خشک لہجے میں کہا۔
"مجھے یا تمہیں یہ بھی بتا دو کہ گاڑی چلانے کی ذمے داری کون
سنبھالے گا؟"
"کوئی نہیں۔ ہم راستے سے کوئی کار اٹھا لیں گے اور واپسی
پر اسے کہیں بھی چھوڑ دیں گے۔ اکاؤنٹ والی ہر ایک کی نگاہوں میں
کھٹکتی ہے۔ اس کی وجہ سے کڑیاں مل جائیں گی۔"

"خدا کی پناہ!" میں نے دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام لیا۔ "آج تم کھلی غنڈا گردی پر تلی ہوئی نظر آرہی ہو۔ چوری کی کار میں تم کہیں بھی دھر لی جاؤ گی۔"

"یہ خطرہ چھپی ہوئی گاڑیاں استعمال کرنے والوں کو ہوتا ہے" اس نے استہزائیہ مسکراہٹ کے ساتھ میری تصحیح کی "بے کار ہونے والا فوراً ہی ہنگامی نمبروں پر خبر دیتا ہے اور پل بھر میں وائرلیس وہ خبر پورے شہر میں پھیلا دیتا ہے۔ چوری کی صورت میں گھنٹوں مالک رکھتے کھانا پھرتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ہمارے فارغ ہونے تک کار کے مالک کو اپنی گاڑی چوری ہونے کا علم ہی نہ ہو سکے۔"

میں مضمحل انداز میں سلطی کی مسہری پر دراز ہو گیا "آج تمہارا ذہن شیطانی خطوط پر کام کر رہا ہے۔ جانے ابھی رات ہونے تک تم کیا کیا گل کھلاؤ گی۔ مجھے معلوم ہے کہ تم تربیت یافتہ قفل شکن ہو اور محض تار کی مدد سے پیچیدہ ترین تالے بھی کھول سکتی ہو۔"

"ان میں تجوریوں کے تالے شامل نہیں ہیں" وہ کھلی ہوئی تجوری کی طرف اشارہ کرکے مسکرائی "تمہیں علم ہے کہ ان تالوں کو کھولنے کے لیے مخصوص اوزاروں کی ضرورت پڑتی ہے۔"

غزالہ، سلطان شاہ کو رخصت کرکے لوٹ آئی۔ ویرا نے اسے دیکھتے ہی اپنی جگہ چھوڑ دی "تزئی کو آرام کرنے دو۔ ہم مل کر جہانگیر کی جی تحریری تلاش کرتے ہیں۔ بہت قیمتی اور مفید ہوگی رائفل ہے۔ جہانگیر نے اسے کسی کونے کھانچے میں چھپایا ہوا ہوگا۔"

غزالہ اس کی چالاکی کو سمجھے بغیر اس کے ساتھ ہولی مگر میرے لیے ویرا ایک کھلی ہوئی کتاب بن چکی تھی۔ میں سمجھ رہا تھا کہ شام کی مہم ختم ہونے تک وہ غزالہ کو میرے ساتھ نہ چھوڑنے پر تلی ہوئی تھی۔ شاید اسے خدشہ تھا کہ میری لعنت ملامت سے شرمسار ہو کر غزالہ آخری لمحات میں اپنا فیصلہ نہ بدل دے۔

سچ یہ ہے کہ ان دونوں کا منصوبہ سنتے ہی میرے لاشعور میں ایک ان جانے خوف نے پنجے گاڑ دیے تھے۔ بعد میں ہونے والی وضاحتیں بھی میرے اس خوف کو دور نہیں کر سکی تھیں مگر میں نے بھی اپنے دل پر پتھر رکھ لینے کا فیصلہ کر لیا تھا۔ محض چند گھنٹوں کی بات تھی۔ وہ وقت گزر جانے کے بعد میں اچھی طرح غزالہ کی گوشمالی کر سکتا تھا تاکہ وہ آئندہ ایسے احمقانہ فیصلے نہ کرتی پھرے۔ اگر میں اس وقت اسے لعنت ملامت کرتا اور وہ ویرا کے ساتھ چلی بھی جاتی تو ذہنی پراگندگی کی وجہ سے بنا بنایا کھیل بگاڑ سکتی تھی۔ میں زبان کھول کر وہ بھیانک خطرہ مول نہیں لینا چاہتا تھا۔

میں نے بستر پر پڑے پڑے آنکھیں موند لیں۔ رفتہ رفتہ میرے اوپر غنودگی کی کیفیت طاری ہونے لگی مگر پھر فون کی گھنٹی نے مجھے تیزی سے بستر چھوڑنے پر مجبور کر دیا۔

میں وہاں سے اٹھ کر جہانگیر کے کمرے میں گیا تو فون پر جہانگیر تھا۔ اپنے مسائل اور خانہ بدوشی کی وجہ سے وہ فوری طور پر سلطی کو لاہور سے نہیں بلا سکتا تھا اس لیے اس نے سلطی کے ایک کزن کا

بتا دے لیا تھا۔ اس نے کہا کہ میں ساری قیمتی اشیا ایک بریف کیس میں منتقل کرکے اس کے گھر پہنچا دوں۔ جب بھی ضرورت ہو بریف کیس جوں کا توں واپس مل جائے گا۔

میں نے اسے بینک لاکر والی تجویز سے آگاہ کیا۔ اس کرنا جہانگیر کے لیے ممکن نہیں تھا۔ میں نے اسے بتایا کہ اگر لاکر کا کوئی بندوبست کرنے میں کامیاب ہو گیا تو سب چیزیں وہاں ڈال دوں گا۔ اگر کسی وجہ سے لاکر نہیں مل سکا تو پھر بریف کیس سلطی کے کزن کو پہنچا دوں گا۔

فون بند کرکے میں وہیں لیٹ گیا۔ میرا ارادہ جہانگیر کی خواب گاہ پر قبضہ کرنے کا تھا۔ ویرا کے لیے سلطی والا کمرا تھا۔ سلطان شاہ جہاں چاہتا سو سکتا تھا۔

اندر سے کچھ دیر تک ویرا اور غزالہ کی ملی جلی آوازیں آتی رہیں۔ آخر انہیں اپنی تلاش میں کامیابی حاصل ہو ہی گئی۔ وہ رائفل لے کر کمرے میں ہی آ گئی۔ وہ بہت خوفناک اور وزنی تھی۔ ویرا نے میرے سامنے ہی رائفل کی پیٹی وغیرہ کھولی اور دو منٹ سے بھی کم وقفے میں رائفل کو تین ٹکڑوں میں کر دیا۔ قفل شکنی کے لیے جمع کیے ہوئے کئی تار غزالہ کے ہاتھ میں تھے۔

"مجھے یہ سب تماشے دکھانے کی ضرورت نہیں" میں نے کہا۔ "جو کرنا ہے کرتی رہو۔ بس مجھے کھانے کا بندوبست کر دو۔ عورتوں کی موجودگی میں کھانے سے محرومی کھل جائے گی۔"

غزالہ مسہری پر میرے سرہانے کے قریب بیٹھ کر میرے بالوں میں اپنی نرم و نازک انگلیاں پھیرنے لگی۔ اس وقت وہ بالکل معصوم اور سادہ لوح لڑکی نظر آ رہی تھی۔

"چلو، ذرا ڈرائنگ روم سے سامان بھی سمیٹ کر اپنی جگہ پہنچانا ہے" ویرا بڑی مستقل مزاجی سے غزالہ کو اپنے ساتھ الجھائے رکھنے کی کوششوں میں لگی ہوئی تھی۔

"ہم چلو۔ میں آتی ہوں۔ ان سے کچھ باتیں کرنی ہیں" غزالہ نے ہنس کر کہا۔

"سمجھ گئی! تم دونوں نے پچھلی رات ہوٹل میں یک جا گزاری تھی۔ اب کون سے راز و نیاز کی ضرورت پیش آ گئی؟ جا رہی ہوں لیکن ذرا جلدی آ جانا۔"

میں جل کر کہنے والا تھا کہ ہماری وہ رات اس کے ذہن میں کہاں چپکی ہوئی تھی لیکن پھر میں خاموش ہی رہا۔ وہ بہت سی تھی۔ میری بعض کمزوریوں سے بھی واقف تھی۔ اگر وہ مشتعل الٹی سیدھی باتیں شروع کر دیتی تو عارضی طور پر غزالہ کو میری طرف سے بدگمان کر سکتی تھی۔

"آپ میرے فیصلے سے ناراض تو نہیں ہیں؟" ویرا کے جاتے ہی غزالہ نے والہانہ انداز میں میرے سینے پر سر رکھ کے سوال کیا۔ "آپ کا رویہ کچھ اکھڑا اکھڑا سا ہے۔"

"یہ تمہارا اپنا فیصلہ ہے۔ میں اس سے ناراض ہو بھی کیا

یہی فیصلہ مشورے کے بعد ہوا ہوتا تو بات کچھ اور ہوتی۔ ویسے اس میں تمہارا قصور نہیں ہے۔ ساری غلطی ربا کی ہے۔ جس نے جان بوجھ کر بالا ہی بالا تمہیں اپنا ہمنوا بنایا ہے۔"

"میں پھر بھی اس کے ساتھ نہیں جاتی" ربا کسی ضدی بچے کی طرح بول اٹھی تھی "اس سے طبیعت کی اچانک خرابی کا بہانہ کرلوں گی۔ ربا یہ بات مان لے گی۔"

"نہیں، اب تمہارا انکار مناسب نہیں ہوگا" میں نے نرمی سے کہا۔ غزالہ کی خوش مزاجی نے میرے دل کا سارا غبار صاف کردیا تھا "ربا بہت چالاک اور کینہ پرور ہے۔ وہ بہت جلد ہر بات کو اپنا مسئلہ بنا لیتی ہے اور پھر قیمت پر اپنی سبکی کا بدلہ لے کر رہتی ہے۔ میں اس کے ساتھ پیدا ہونے والی مفاہمت برقرار رکھنا چاہتا ہوں۔ تم اس کے ساتھ جا سکتی ہو۔"

"تو آپ کو اس منصوبے پر اعتراض ہے۔ آپ کئی خطرات کی نشاندہی کر رہے تھے۔ کیا آپ صرف ربا کی خوشنودی کے لیے مجھے ان خطرات میں ڈالنا چاہ رہے ہیں؟"

وہ بہت ٹیڑھا سوال تھا۔ میں نے ایک گہری سانس لے کر کہا "اپنے حوصلے کے اظہار اور حریفوں کی حوصلہ شکنی کے لیے کوئی بھرپور کارروائی ضروری ہے۔ ہر کارروائی میں خطرات بھی پوشیدہ ہوتے ہیں جنہیں قبول کرنا پڑتا ہے۔ اس وقت نارمن کے سوا کوئی اور ہمارے سامنے نہیں ہے۔ تمہیں پوری یکسوئی اور ذہنی ارتکاز کے ساتھ ربا کا ساتھ دینا چاہیے۔ بس اتنا ضرور ذہن میں رکھنا کہ بات بگڑتی نظر آئے تو اسے بچانے کے بجائے صرف اپنی سلامتی کی فکر کرنا۔"

"موقع ملا تو میں مکی کو ضرور فون کردوں گی۔ وہ بھی ہاتھ آجائے تو سب لوگ بری طرح دہشت زدہ ہو جائیں گے۔ ہوسکتا ہے کہ ہمارے خلاف مہم کا زور ٹوٹ جائے۔"

"کشت و خون سے طبیعت اکتانے لگی ہے۔ ہم ایک دشمن کا سر کچلتے ہیں اور دو نئے نام سامنے آجاتے ہیں۔ پتا نہیں یہ سلسلہ کب تک چلتا رہے گا۔ لیکن مکی سے تم ضرور بات کرنا۔ اپنی شناخت کے لیے تم کوبرا کا پاس ورڈ استعمال کرسکتی ہو۔"

اندر سے ربا نے اسے آواز دی اور وہ بھاگتی ہوئی اسی طرف چلی گئی۔

بستر پر لیٹتے ہی میرے ہونٹوں پر ایک آسودہ سی مسکراہٹ پھیل گئی۔ مجھے اندر سے اپنے بھرا بھرا ہونے کا احساس ہو رہا تھا۔ انسان اکیلا ہو تو صحرا کے کسی بے شاخ جھاڑ کی طرح بے سایہ اور بے ثمر رہتا ہے۔ اس کا ہر فعل اور تمام سوچ صرف اپنی ذات کے لیے ہوتی ہے لیکن کسی کو چاہنے یا چاہے جانے کے بعد انسان کا ایک ایک چھتنار درخت میں تبدیل ہونا شروع ہو جاتا ہے جو اپنی ذات سے زیادہ دوسروں کے لیے فیض کا منبع ثابت ہوتا ہے۔

اس رات غزالہ نے مجھ سے بہت زیادہ باتیں نہیں کی تھیں لیکن مختصر سادہ الفاظ میں وہ بہت کچھ کہہ گئی تھی۔ اس کی دلکشی دل کا نچوڑ تھا کہ اسے میری خوشی اور خوشنودی اپنے دل و جان سے زیادہ عزیز تھی۔ اس کے الفاظ میں پنہاں خلوص اور پیار نے میرے دل میں ٹھنڈک سی ڈال دی تھی۔

یہی سوچتے سوچتے ہی میری آنکھ لگ گئی۔ دوبارہ آنکھ کھلی تو میرے گرد و پیش میں دھندلکا سا پھیلا ہوا تھا اور برابر والے کمرے سے باتوں کی آوازیں آرہی تھیں۔ میں نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالی تو وہ ساڑھے پانچ بجا رہی تھی۔ میں نے انگڑائی لے کر بستر چھوڑ دیا۔ دوسرے کمرے میں سلطان شاہ بھی موجود تھا۔ غزالہ میری صورت دیکھتے ہی اٹھ کھڑی ہوئی اور ذرا سی دیر میں ٹرالی میں گرم گرم کھانا سجا کر لے آئی۔ اسے کھانا لانے میں اتنا کم وقت لگا کہ سلطان شاہ کو اپنی روداد کے اصل حصے کی طرف آنے کا موقع بھی نہیں مل سکا۔

پتا چلا کہ وہ تھوڑی ہی دیر پہلے آیا تھا اور میرے انتظار میں بھوکا پیاسا بیٹھا ہوا تھا۔ غزالہ نے کھانے کے لیے میری نیند خراب نہیں کی تھی۔ بس ہلکی آنچ پر کھانا گرم کیے میرے بیدار ہونے کی منتظر تھی۔

سلطان شاہ نے علاقے کے ایک لائن مین کو صرف سو روپے دے کر ایلین کے دیے ہوئے فون نمبر سے پتا معلوم کرلیا تھا لیکن وہ بے سود ثابت ہوا تھا۔ وہ نمبر نرسری کے علاقے میں ایک گودام کا تھا جو زیادہ تر بند ہی رہتا تھا۔ پتا حاصل کرنے کے بعد سلطان شاہ نے اس گودام کے قرب و جوار میں خاصا وقت گزارا تھا اور ہر طرح ناکام رہنے کے بعد ایک پبلک کال آفس سے اس نمبر پر فون کیا تو دوسری طرف گھنٹیاں بجتی رہیں لیکن کسی نے کوئی جواب نہیں دیا۔

ہم دونوں کو کھانے میں مصروف چھوڑ کر ربا اور غزالہ نے اپنی تیاریاں شروع کردیں۔ وہ دونوں پورے انہماک اور دلچسپی سے ایک دوسرے کی مدد کررہی تھیں۔ کھانے کے بعد میں نے کھلی ہوئی تجوری منتقل کی اور عورتوں کے لیے وہ کمرا خالی کرکے باہر آگیا۔

میں سلطان شاہ کے ساتھ جہانگیر کے کمرے میں بیٹھا ہوا تازہ ترین صورت حال کا جائزہ لے رہا تھا کہ انٹرکام کی گھنٹی نے مجھے چونکا دیا۔ ریسیور اٹھایا تو دوسری طرف سے گارڈ بول رہا تھا۔

"پیچھے والا انگریز دوبارہ آیا تھا" اس کے انکشاف پر میرا دل اچھل کر حلق میں آگیا "بہت مشکل سے ابھی ابھی واپس گیا ہے۔ وہ بہت غصے میں تھا اور اپنا پرچہ واپس مانگ رہا تھا۔"

"اسے غصہ کس بات پر تھا؟ کیا وہ اکیلا ہی آیا تھا؟" میں نے پوچھا۔

"اس کے ساتھ تین مقامی نوجوان بھی تھے۔ اپنی صورتوں سے وہ اچھے آدمی نہیں لگ رہے تھے۔ انگریز آپ کے نہ ملنے پر ناراض تھا۔ اس کی باتوں سے ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے آپ کسی وعدہ خلافی پر اس سے منہ چھپاتے پھر رہے ہوں۔ وہ اندر آنا چاہ رہا تھا۔ ہماری سختی پر زیادہ بگڑنے لگا۔ میں نے اس سے کہہ دیا کہ اس کا پیغام ہم

نے اپنے دفتر میں دے رکھا ہے۔ وہ فون پر ڈاک سے مانگ کر بھجوا دیں گے۔ واپسی پر اس کے تیور اچھے نہیں تھے۔ "آپ لوگ اندر احتیاط سے رہیں۔ کسی کسی وقت اندر کی آوازیں باہر بھی سنائی دے رہی ہیں۔"

میں نے اس کا شکریہ ادا کر کے مستعدی دکھانے پر اس کی تعریف کی اور انٹرکام بند کر دیا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ ایلین فیکٹری کی طرح اس مکان کو بھی اپنی تخریب کاری کا نشانہ بنانا چاہتا ہے" میں نے متفکرانہ لہجے میں کہا۔

"وہ اپنے ساتھ تین مقامی غنڈوں کو بھی لایا تھا۔ آج رات ہمیں بہت زیادہ ہوشیار رہنے کی ضرورت ہے۔ عمارت کے کسی بھی حصے میں پیٹرول کے کنستر انڈیل کر دیا سلائی دکھا دی تو ہم آگ میں گھر کر رہ جائیں گے۔"

سلطان شاہ ہنسنے لگا "ہماری بڑی بوڑھیاں کہتی ہیں کہ آگ اور پانی کی موت مرنے والے شہید ہوتے ہیں۔ اچھا ہے کہ ایلین کی کوششوں سے ہمیں شہادت کا درجہ مل جائے گا۔"

"ہزاروں لاکھوں بندوں میں سے شہادت کسی کسی کو ملتی ہے۔ پہلے ساری کھڑکیاں وغیرہ چیک کرو۔ گارڈ کہہ رہا ہے کہ کبھی کبھی اندر کی آوازیں باہر بھی سنائی دے رہی ہیں۔ تمام کھڑکیاں بند کر کے اچھی طرح پردے کھینچ دو۔ رات کو روشنیاں استعمال نہیں کی جائیں گی۔"

غزالہ کو علم تھا کہ اندھیرا دور کرنے کے لیے گھر میں روشنی نہیں کی جا سکتی تھی اس لیے وہ سات بجے سے پہلے ہی تیار ہو کر باہر آگئی۔ چند منٹ بعد ویرا بھی پہنچ گئی۔

ان دونوں نے اس انداز میں تیاری کی تھی کہ بادی النظر میں انہیں شناخت کرنا ممکن نہیں رہا تھا۔ اپنی وضع قطع سے وہ دونوں اونچے طبقے کی فیشن ایبل عورتیں نظر آ رہی تھیں۔ سلکی کے لباس ان کے جسموں پر اس طرح فٹ آ رہے تھے جیسے وہ ان ہی کی ناپ پر سیے گئے ہوں۔

"روانگی کا وقت ہو رہا ہے۔ بیگ کہاں ہے؟" ویرا نے پرس انگلیوں پر نچاتے ہوئے کہا۔

میں نے بیگ اس کے حوالے کر دی اور پوچھا "تمہاری تھری کہاں ہے؟"

ویرا دوڑ کر کمرے میں گئی اور پھولدار کاغذ میں لپٹا ہوا ایک کھوٹا پیکٹ لے کر باہر آگئی "یہ وزنی ضرور ہے لیکن کسی کو شبہ نہیں ہو سکتا کہ اس پیکٹ میں کوئی مہلک رائفل ہو سکتی ہے۔"

میں نے اس کے ہاتھ سے پیکٹ لے کر ہلا جلا کر دیکھا لیکن اندر کوئی جنبش نہیں ہوئی۔ رائفل کے حصے اتنی مضبوطی سے جمائے گئے تھے کہ اتفاقی طور پر پیکٹ پھٹنے کا اندیشہ نہیں رہا تھا۔

"میگزین میں گولیاں پڑی ہوئی ہیں یا اسے خالی ہی رکھ لیا ہے؟" میں نے مذاق سے پوچھا۔

"بے حواسی ہوتے ہوتے رہ گئی" وہ ہنس کے بولی "لیکن اب سب ٹھیک ہے۔ تھری کے علاوہ ہمارے پاس ایک [illegible] گن بھی ہے۔ ہماری کوشش ہوگی کہ ان ہتھیاروں کے استعمال کی نوبت نہ آنے پائے۔ تم دونوں ہماری کامیابی کے لیے دعا کرتے رہنا۔"

میرے لیے وہ ایک عجیب و غریب تجربہ تھا۔ جب کہ ہوا تھا اور وہ دونوں عورتیں ایک خطرناک ذہنی [illegible] تھیں جس میں کار کی چوری سے قتل تک کے عناصر شامل کیے گئے تھے۔

راستہ طے کر کے ہم چاروں ایک ساتھ باہر آئے۔ پھاٹک کے قریب ہم نے ایک دوسرے کی طرف دیکھا۔ غزالہ کی غزالی آنکھوں میں پرشوق چمک موجود تھی۔ گارڈوں کی موجودگی کا خیال نہ ہوتا تو میں نے والہانہ انداز میں اسے اپنے بازوؤں میں سمیٹ لیا ہوتا۔

ایک گارڈ نے پھاٹک کی کھڑکی کھولی اور وہ دونوں خاموشی سے باہر نکل گئیں۔ کھڑکی فوراً بند کر دی گئی۔ میں ٹہلتا ہوا لان کی [illegible] ہوئی خشک گھاس پر جا بیٹھا۔ دیکھ بھال نہ ہونے کی وجہ سے [illegible] کے گھر کا وہ خوب صورت لان برباد ہوتا جا رہا تھا۔

سورج غروب ہوئے کچھ دیر ہو چکی تھی۔ اندھیرے کی چادر آہستہ آہستہ فضا پر محیط ہوتی جا رہی تھی۔ اتنا اندھیرا ہو چکا تھا کہ آس پاس کے مکانوں میں روشنیاں جل اٹھی تھیں۔

"تجوری سے نکلا ہوا سامان گاڑی کی ڈکی میں نہ رکھ دیا جائے؟" سلطان شاہ کی وارفتہ آواز نے میری محویت کا تسلسل توڑ دیا۔

"یہاں کے مقابلے میں اندر وہ محفوظ ہے" میں نے [illegible] میں کہا۔

"اگر تمہارے اندازے کے مطابق ایلین کے [illegible] آج رات یہاں کوئی گڑبڑ کرنے کی کوشش کی اور ہمیں [illegible] میں بھاگنا پڑا تو وہ سب یہیں دھرے رہ جائیں گے۔ [illegible] گولیوں کی بوچھاڑ میں کسی کو ان پوٹلیوں کا ہوش نہیں رہے گا۔"

"شکوک و شبہات کی بنا پر اس کی بھی تک پہنچ کو [illegible] مناسب سمجھتے ہو تو دونوں پوٹلیاں ڈکی میں ڈال دو" میں نے [illegible] ہی دل میں اس کی پیش گوئی کا اعتراف کرتے ہوئے کہا۔

وہ اٹھ کر برآمدے کی طرف چلا گیا۔ اس وقت دوسرا گارڈ معمول کے گشت پر احاطے کے بغلی راستے سے گزر کر مکان کی پچھلی سمت میں گیا ہوا تھا۔ دوسرا گارڈ چوکیدار کے کیبن میں مستعد بیٹھا ہوا تھا۔

چند ثانیوں بعد سلطان شاہ دونوں پوٹلیاں باہر لے آیا۔ [illegible] لانے سے پہلے اس نے انہیں اتنی مضبوطی سے باندھ لیا تھا کہ [illegible] کے باوجود وہ نہیں کھلے تھے۔ وہ دونوں پوٹلیاں ڈکی میں مقفل کر کے میری طرف آ رہا تھا کہ اچانک نا وقت فضا میں مشین گن کے دانے کی ہلکی سی آواز بلند ہوئی۔ وقفہ ہوا اور لمحہ بھر بعد پھر وہی آواز سنائی دی۔ چوکیدار کے کیبن میں بیٹھا ہوا گارڈ کسی بھینسے کی سی پھرتی سے اپنی جگہ چھوڑ کر باہر نکلا اور بے آواز

قدموں سے اسی طرف دوڑ پڑا جدھر اس کا ساتھی گیا تھا۔

میں بے یقینی اور سنسنی کے عالم میں وہ کھیل دیکھتا رہا لیکن وہ بے چینی زیادہ دیر تک برقرار نہیں رہ سکی۔ فضا میں ٹی ٹی کے فائر کا دھماکا گونجا اور میں اچھل کر کھڑا ہو گیا۔ تک بہ تک ہونے والے فائر کی گونج سن کر سلطان نثار بھی سنانے میں آ گیا تھا۔

فائر کی آواز پر غیر ارادی طور پر میرے قدم حرکت میں آئے۔ میرا پہلا ارادہ یہ تھا کہ دوڑ کر دونوں محافظوں کے پیچھے جاؤں اور دیکھوں کہ وہاں کیا ہو رہا ہے لیکن اس حصے کو خالی چھوڑ کر سب کا ایک جگہ جمع ہو جانا مناسب نہیں تھا۔ میں لان پر رک کر اگلے کسی واقعے کا انتظار کرنے لگا۔

کئی منٹ گزر گئے لیکن کہیں سے کوئی غیر معمولی آواز نہیں سنائی دی۔ یہ بات یقینی تھی کہ وہ فائر اسی مکان کے احاطے سے کیا گیا تھا۔ اس خیال کو اس بات سے بھی تقویت ملتی تھی کہ فائر سے پہلے دو مرتبہ سیٹیوں کے بولنے کی آواز آئی تھی جو محافظوں کی سیٹی سے پیدا ہوتی تھی اور وہ اسی سیٹی سے مختلف انداز میں آوازیں نکال کر ایک دوسرے کو خفیہ پیغامات دیتے تھے۔

مجھے حیرت اس بات پر تھی کہ ورنشت مد گر صدف گارڈ نے اپنی سیٹی میرے حوالے کرتے ہوئے یہ عذر پیش کیا تھا کہ اس کے پاس اس وقت وہی ایک سیٹی موجود تھی۔ دوسری سیٹی اس نے اگلے دن لانے کا وعدہ کیا تھا پھر وہ دوسری سیٹی کہاں سے آ گئی تھی؟

کچھ دیر بعد دراز قامت گارڈ واپس لوٹ آیا۔ وہ سیدھا میری ہی طرف آیا اور مشینی انداز میں کہنے لگا "ہر اڑنے والے نے خالی رات سے کسی نے دیوار پر چڑھنے کی کوشش کی تھی لیکن فائر ہوتے ہی وہ غائب ہو گیا۔ اب ادھر کوئی نہیں ہے میدان صاف ہے۔"

اس کی دانست میں میدان صاف ہو گیا تھا مگر میرے لئے یہ بات تشویش انگیز تھی کہ کسی نے اس مکان میں داخل ہونے کی ناکام کوشش کی تھی۔ وہ کون تھا؟ اس کے کیا عزائم تھے؟ ان سوالوں کا کسی کے پاس کوئی جواب نہیں تھا۔

"تمہارے ساتھی کے پاس سیٹی کہاں سے آ گئی؟" میں نے اس سے پوچھا۔

اس کے ہونٹوں پر خفیف سی مسکراہٹ ابھر آئی "ہمارے پاس ایک ہی سیٹی تھی جو میں آپ کو دے چکا ہوں۔ ہم لوگوں کو ایسی عادت ہو گئی ہے کہ اپنے دہانے سے بھی بالکل وہی آواز نکال لیتے ہیں جو سیٹی بجانے سے پیدا ہوتی ہے۔ میرے ساتھی نے منہ سے آواز نکالی تھی۔"

میرے سر سے ایک بوجھ ہٹ گیا۔ میں نے اس سے کہا "آج رات ذرا ہوشیار رہنا۔ پہلے وہ گروہ گرجتا برستا ہوا آیا پھر کسی نے دیوار پھلانگنے کی کوشش کی۔ وہ لوگ رات میں بھی کوئی گندی شرارت کرنے کی کوشش کر سکتے ہیں۔"

"آٹھ بجے ہماری شفٹ بدل جائے گی۔" اس نے مجھے آگاہ کیا "رات کے لئے دونوں نائٹ گارڈ آئیں گے۔ میں انہیں اچھی طرح سمجھا دوں گا۔ آپ پر کوئی آنچ نہیں آنے دیں گے۔"

مجھے اندر چند دیواروں میں پھیلے ہوئے اندھیرے میں جانے کے خیال سے وحشت ہو رہی تھی۔ اس کے مقابلے میں تاروں بھرے آسمان کی ٹھنڈی ٹھنڈی چھاؤں، ہلکی ہلکی ہوا اور قدرتی اندھیرا زیادہ پُرکشش نظر آ رہا تھا۔ میں برآمدے والے لان ہی میں بیٹھ گیا۔

"تھوڑی دیر میں مچھر کاٹنا شروع کر دیں گے۔ تب اندر ہی چلے جائیں۔ یہاں کی دیکھ بھال کے لئے ہم دو آدمی بہت کافی ہیں۔ آنے والا ہماری لاشوں سے گزر کر ہی اندر جا سکے گا۔"

"مچھر کاٹیں گے تو چلے جائیں گے۔ مجھے تمہاری وفاداری پر پورا بھروسا ہے۔ میں صرف ہوا کھانے کے لئے یہاں بیٹھا ہوا ہوں۔ اپنے ساتھ مجھے تمہاری زندگی بھی عزیز ہے اسی وجہ سے میں نے تمہیں یہاں آنے والوں کو پکڑنے سے منع کر دیا تھا۔ تعلیم، دولت اور روزی میں کمی بیشی اللہ کی طرف سے ہوتی ہے ورنہ ہر شخص کی جان برابر ہوتی ہے۔ کوئی جان فالتو یا بے وقعت نہیں ہوتی۔"

"آپ کی طبیعت میں انصاف معلوم ہوتا ہے۔" وہ خوش ہو کر بولا "میں پانچ سال سے اس کمپنی میں پرائیویٹ گارڈ کی نوکری کر رہا ہوں لیکن آپ پہلے مالک ہیں جس سے ہمیں سو روپے کا انعام ملا ہے ورنہ دوسرے لوگ سمجھتے ہیں کہ کمپنی کو چار چھ ہزار روپے کی گارنٹی دے کر انہوں نے ہمیں خرید لیا ہے۔ ہمیں بارہ گھنٹے ڈیوٹی کرنے پر صرف اٹھارہ سو روپے ملتے ہیں۔ عید بقرعید کی بھی چھٹی نہیں ملتی۔ باقی رقم کمپنی کے مالک کی جیب میں جاتی ہے۔"

"اور اگر کسی دفتر وغیرہ میں صرف آٹھ گھنٹے کی ڈیوٹی ہو تو کیا ملتا ہے؟" میں نے وقت گزاری کے لئے اس کے مسائل میں دلچسپی لینی شروع کر دی۔

"پندرہ سو روپے۔" اس نے سوکھے لہجے میں کہا "ہم تو صاحب ریٹائرڈ فوجی ہیں۔ اپنے ہتھیار کی خود دیکھ بھال کر لیتے ہیں۔ دوسروں کے ہتھیار دکھانے کے ہوتے ہیں۔ ضرورت پڑ جائے تو گولی چل کر نہیں دیتی۔ اس سے پہلے کسی کو پتا ہی نہیں چلتا کہ گارڈ کا ہتھیار صرف سجاوٹ کے لئے ہے۔"

"گارڈ اور اس کے ہتھیار کی دھونس کافی ہوتی ہے۔ چھوٹے موٹے مجرم تو اسی کے ڈر سے قریب نہیں آتے۔ یہ بتاؤ کہ تم تھوڑی دیر کے لئے میرے ساتھ چل سکتے ہو؟"

"کہاں؟" اس نے تحیر آمیز لہجے کے ساتھ پوچھا۔

"مجھے باہر سے ایک فون کرنا ہے۔ میرے فارغ ہونے تک تمہیں گاڑی کی حفاظت کرنی ہو گی۔"

"نہیں صاحب۔" وہ ہچکچا کر بولا "یہ مشکل ہے۔ ہم اسٹیشنری گارڈ ہیں۔ ہم ڈیوٹی کی جگہ چھوڑ کر کہیں اور نہیں جا سکتے۔ باہر کسی مقابلے میں ہماری موت بھی ہو جائے تو ہمارے بچوں کو پیسے کا ایک پیسہ تک نہیں ملے گا۔ ہاں ڈیوٹی کی جگہ پر ہونے والا نقصان بھی کمپنی پورا کرتی ہے۔"

"ملکوں کے ساتھ گھومنے والے گارڈز کسی اور قسم کے ہوتے ہیں؟" اس کی باتوں سے میری معلومات میں اضافہ ہو رہا تھا۔ شہر میں یہ سسٹم زیادہ پرانا نہ ہونے کی وجہ سے لوگوں کی معلومات کم تھیں۔

"وہ موبائل گارڈ ہوتے ہیں اور آزادی کے ساتھ مالک انہیں ہر جگہ اپنے ساتھ لے جا سکتا ہے۔ کمپنی ان کا زیادہ معاوضہ لیتی ہے۔ بیمہ کمپنی والے بھی زیادہ پیسے لیتے ہیں لیکن پھر بھی کسب بھی ہلاک یا زخمی ہوں، بیمہ کمپنی معاوضہ دینے کی پابند ہوتی ہے۔ عام طور پر ان کو بھی شہر کی حدود سے باہر جانے کی اجازت نہیں ہوتی۔ صوبے یا ملک بھر میں پھرنے والے گارڈز کی شرائط کچھ اور ہوتی ہیں۔"

بازاروں وغیرہ سے گزرتے ہوئے میں روز ہی بھانت بھانت کی پرکشش وردیوں میں ملبوس مسلح گارڈز کو دیکھا کرتا تھا۔ ابتدا میں شہر میں گنتی کی سیکیورٹی کمپنیاں تھیں جو اپنی بکتر بند گاڑیوں میں چاق و چوبند مسلح عملے کی نگرانی میں بینکوں کا کیش وغیرہ لانے اور لے جاتی تھیں۔ ان کے معاوضے اتنے خطیر تھے کہ عام شہری ان کی خدمات سے استفادے کی ہمت ہی نہیں کر سکتے تھے۔

پھر رفتہ رفتہ شہر میں امن و امان کی صورت حال تیزی سے بگڑنے لگی۔ ہتھیاروں کے بل پر لوگوں کو سر بازار لوٹا جانے لگا، گاڑیاں چھینی جانے لگیں، گھروں میں دن دہاڑے ڈاکے پڑنے لگے، تاوان کے لئے بچوں اور بڑوں کا اغوا معمول بننے لگا۔ ایسی بیشتر وارداتوں کے مجرم ہمیشہ کے لئے نامعلوم ہی رہے۔ پولیس کی ناکامی اور بدترین عدم تحفظ کی اس فضا میں کچھ لوگوں نے درمیانی درجے کے حفاظتی اداروں کی داغ بیل ڈالی اور اس قدر کامیاب ہوئے کہ ان کے لئے اپنے سب گاہکوں کو گارڈز مہیا کرنا مسئلہ بن گیا اور پھر ایسے اداروں کی بھرمار ہوتی چلی گئی۔ لطف کی بات یہ تھی کہ تربیت یافتہ اور تجربہ کار عملے کی کمی اور ہتھیاروں کی ناقص کوالٹی کے باوجود ان میں سے کوئی ادارہ خسارے میں نہیں تھا۔ بدامنی کی فصل کا سب سے زیادہ ثمر سیکیورٹی ایجنسیوں کے مالکان ہی لوٹ رہے تھے۔ عملے کی بھرتی میں بے پروائی اور غیر ذمے داری کا یہ عالم تھا کہ کئی ایجنسیوں کے گارڈز سنگین وارداتوں میں ملوث ہو کر رنگے ہاتھوں پکڑے جا چکے تھے مگر طلب اور رسد کے بنیادی اصول کے مطابق وہ کاروبار زوروں پر تھا۔ غریب غربا کا صرف اتنا فائدہ ہوا تھا کہ ہتھیار کا لائسنس رکھنے والے ہر شخص کو قلیل مشاہرے پر روزگار حاصل کرنے کا موقع میسر آ گیا تھا۔

دوسرا گارڈ عمارت کا طویل چکر مکمل کر کے دوبارہ اس حصے میں نمودار ہوا تو دراز قامت گارڈ ہمیں دکھانے کے لئے یا پھر اپنے معمول کے مطابق تیزی سے اس کی طرف چل دیا۔ انداز ایسا تھا جیسے اس سے رپورٹ لینے یا اسے کوئی اہم ہدایت دینے کا ارادہ رکھتا ہو۔

اسی دوران میں سر پر مچھروں کے غول بھنبھنانے لگے تھے۔ اندھیرے کی وجہ سے انہیں دیکھنا ممکن نہیں تھا لیکن ان کی مسلسل بڑھتی آوازوں سے یہ اندازہ ہو رہا تھا کہ وہ میری کھوپڑی کے قرب و جوار میں منڈلا رہے تھے۔ شاید سلطان شاہ بھی اسی مسئلے سے دوچار تھا کیونکہ وہ بار بار اپنے شانوں پر ہاتھ ہلا کر ان موذی مچھروں کو بھگانے کی کوشش کر رہا تھا۔

اس کی آنکھوں سے گہری فکرمندی جھلک رہی تھی لیکن اس نے ایک بار بھی مجھ سے ویرا اور غزالہ کے بارے میں کوئی بات کرنے کی کوشش نہیں کی تھی۔ شاید اس طرح وہ مجھے تشویش اور پریشانی سے بچائے رکھنے کی کوشش کر رہا تھا۔ مجھے گارڈ سے گفتگو میں مشغول دیکھ کر وہ یہ سمجھ رہا تھا کہ میرا ذہن عورتوں کے بجائے دوسرے مسائل میں الجھا ہوا تھا حالانکہ ایسی بات نہیں تھی۔ میں ان دونوں کے انتظار میں ایک ایک منٹ گن رہا تھا اور کئی بار اپنی رسٹ واچ کا جائزہ لے چکا تھا۔

"ہم بالکل نہتے بیٹھے ہوئے ہیں" آخر سلطان شاہ نے اپنا طویل سکوت توڑ ہی دیا "باہر ہی بیٹھنا ہے تو اندر سے ہتھیار وغیرہ لے آتا ہوں۔ کھلی ہوئی تاریک فضا میں خالی ہاتھ رہنا خطرناک بھی ثابت ہو سکتا ہے۔ آج کچھ نہ کچھ ہوتا ہوا نظر آ رہا ہے۔"

"ستانے والے مچھروں کو بھگانے کے لئے ہتھیاروں کی نہیں، پنکھوں کی ضرورت ہے۔" میں نے ہنس کر اس کی بات کو مذاق میں اڑا دیا "اگر ملیریا کی کسی مادہ نے گردن یا کسی نازک حصے پر کاٹ لیا تو صبح سے پہلے جاڑے سے بخار چڑھ جائے گا۔"

"میں تو لرزے بخار سے نہیں گھبراتا۔ ایک فریق کی اندر گھسنے کی کوشش ناکام بنائی جا چکی ہے، دوسرا اندر رہ گیا تو اس لان پر ہمیں کوئی آرام بھی نصیب نہیں ہو سکے گا۔"

"تمہارا کیا خیال ہے؟ وہ دونوں کب تک لوٹ آئیں گی؟" چند ثانیوں کے سکوت کے بعد میں نے پوچھا۔

"کچھ نہیں کہا جا سکتا" وہ تشویش زدہ آواز میں بولا "وہ جب بھی آئیں، میری دعا ہے کہ صحیح سلامت آ جائیں۔ تم نے جو ڈھیل دی ہے، وہ بالکل مناسب نہیں تھی۔ ویرا صرف پارٹی تھی تو اسے جانے دیتے۔ غزالہ کو سختی سے روک لیتے۔ پتا نہیں تمہیں کیا ہو گیا تھا۔"

"اس وقت اپنے منہ میں گھنگنیاں بھرے بیٹھے تھے تو اب کیوں بول رہے ہو؟ مجھے کچھ ہو گیا تھا تو تم غزالہ کو باور دلا سکتے تھے کہ ویرا کا ساتھ دینے کا فیصلہ کر کے غلطی کر رہی ہے۔"

"میں نے خود ساتھ جانے کی پیشکش کی تھی۔" وہ اکڑ کے بولا "ویرا نے سختی سے منع کر دیا کہ وہ کسی مرد کے ساتھ نہیں جائے گی۔ میں اس سے زیادہ اور کیا کر سکتا تھا؟"

"نہیں کر سکتے تھے تو اب چپ چاپ بیٹھو۔ میرا دماغ خراب مت کرو۔"

"اب جواب دینے لگے ہو تو تم اسی طرح ڈانٹ پھٹکار پر اتر

تے ہو۔ میرے لئے یہ نئی بات نہیں ہے۔"

"ہم ریٹائر اکیلا اور بے یارو مددگار نہیں چھوڑ سکتے" کیپٹن!"
نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر دبی دبی آواز میں کہا "جلیج
راس پالیسی سے اب تک کی اس کی خدمات بار کیں۔ ہمارے لئے
نے کیا کچھ نہیں کیا ہے اور اب تو اس کا باپ بھی مر چکا ہے۔"

"اس کے باپ کو ہم نے تو نہیں مارا۔ روزانہ ہزاروں لوگوں
کے باپ مر جاتے ہیں۔ تم کس کس کی دل جوئی کرتے پھرو گے۔
نی کے لئے ہم اپنی جان جوکھم میں ڈال کر آسمان کے تارے
توڑنے کی کوشش کرتے رہے" انہوں نے بھی مجھ سے آنکھیں پھیر
لیں تو ہمیں دوسروں کے لئے اتنی دردمندی دکھانے کی کیا ضرورت
ہے؟ ہم نے یہ سب اپنے لئے تو نہیں کیا تھا۔" وہ واضح طور پر
پچھلی ٹاسک فورس کے بندوں کی بات کر رہا تھا جنہوں نے وقت
نے پر ایک بار پھر اوّل سنان کو قربانی کا بکرا بنا دیا تھا۔

"ہم نے کسی کے لئے کچھ نہیں کیا تھا۔" میں نے تلخی سے کہا۔
"یہ ملک کسی وڈیرے کی جاگیر نہیں ہے جسے بچانے سے اسے فیض
پہنچا ہو۔ یہ ہماری مٹی، ہماری زمین ہے۔ ہم نے جو کچھ کیا اسی
زمین کی محبت میں کیا تھا۔ کسی الو کے پٹھے پر احسان نہیں کیا تھا۔
اگر تمہارے دل میں اپنی ان خدمات کے صلے کی تمنا ہے تو کان
کھول کر سن لو کہ تم خود غرض اور لالچی ہو چکے ہو۔ تم نے جو کچھ کیا
وہ دکھاوا تھا۔ تم دوسروں کو اپنی کارکردگی سے خوش کر کے ذاتی
فائدے اٹھانے کے چکر میں تھے....."

"بس بہت ہو گئی" اس نے میری بات کاٹ کے کہا اور جھٹکا کر
میرے پاس سے اٹھ گیا۔

میں دل ہی دل میں مسکرا دیا۔ میری ان تلخ و ترش باتوں کا
مقصد بھی یہی تھا کہ میں اس پر دباؤ ڈال کر اتنا مشتعل کر دوں کہ وہ
دونوں عورتوں کی واپسی تک میرے کان نہ کھا سکے۔ میں شرافت
سے اسے سمجھانے کی کوشش کرتا تو وہ لامتناہی بحث میں الجھا رہتا
اور مجھے زچ کرتا رہتا۔

سلطان شاہ وہاں سے اٹھ کر بس ایک طرف چل دیا تھا۔ چند
قدم چلنے کے بعد اسے خیال آیا کہ وہ بے مقصد ہی چل پڑا تھا۔ اس
نے اپنی سمت درست کی اور برآمدے کی طرف ہو لیا۔ میں اس سے
پہلے ہی سیدھا برآمدے کی طرف چل پڑا تھا۔

اس دوران میں مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ دونوں محافظ سست
الوجود نہیں تھے۔ گھر میں اندھیرا ہونے کے باوجود وہ مسلسل حرکت
میں تھے اور ہر چند منٹ بعد وہ باری باری پوری عمارت کا چکر ضرور
لگا رہے تھے تاکہ تاریکی سے فائدہ اٹھا کر کوئی اندر کودنے کی جرأت
نہ کر سکے۔

ہم دونوں کو واپسی پر آتا دیکھ کر ایک گارڈ نے ہاتھ لہرا کر ہمیں
روکا اور پھر دوڑتا ہوا ہماری طرف چلا آیا۔ وہ چڑھے ہوئے
سانسوں کے درمیان بولا "سر! تکلیف نہ ہو تو ذرا سی دیر باہر ہی
رک جائیں۔"

"کیوں؟ کیا اندر کوئی خطرہ ہے؟" اس کے غیر معمولی انداز پر
میں چونکتا ہو گیا۔

"نہیں، خطرہ تو کوئی بھی نہیں ہے۔ بس رات کی ڈیوٹی والے
آتے ہوں گے۔ اچھا ہے کہ ان دونوں سے آپ کا سامنا کرا دیا
جائے۔ عورتوں کو وہ خود ہی دیکھ لیں گے۔" اس نے کہا۔

بات معقول تھی۔ تعارف کے بغیر وہ ہمیں آسانی سے قبول نہ
کرتے۔ اندر جا کر دوبارہ باہر آنے سے بہتر تھا کہ چند منٹ ان کا
انتظار کر لیا جاتا۔

میری رسٹ واچ میں اس وقت آٹھ بجنے میں دو منٹ تھے۔
میں اس کی بات کا جواب بھی نہیں دے پایا تھا کہ آہنی گیٹ پر ہلکا
سا کھٹکا ہوا اور دراز قامت گارڈ نے فوراً ہی پھاٹک کھول دیا۔

ان ہی جیسی وردیوں میں ملبوس دو افراد اندر آ گئے۔ دونوں
خالی ہاتھ تھے۔

"وہ آ ہی گئے۔" مجھ سے بات کرنے والے گارڈ کا چہرہ کھل
اٹھا اور اس نے اشارے سے اپنے تینوں ساتھیوں کو وہیں
برآمدے کی طرف بلا لیا۔

دراز قامت نے شاید نو واردوں کو راستے ہی میں بریف کر دیا
تھا۔ ان دونوں نے آتے ہی فوجی انداز میں ہمیں سلام کیا اور
اندھیرے میں غور سے ہمارے چہروں کو دیکھنے لگے جیسے ہماری
صورتیں اچھی طرح ذہن نشین کر لینا چاہ رہے ہوں۔

"صاحب لوگوں کے ساتھ ان کے گھر کی دو عورتیں بھی
ہیں۔" دراز قامت گارڈ نے تفصیلی تعارف کرانے کا فریضہ ادا
کرتے ہوئے کہا "وہ کسی ضروری کام سے گئی ہوئی ہیں۔ حالات
سازگار نہ ہوئے تو وہ گیٹ استعمال کرنے کے بجائے دیوار پھاند کر
بھی اندر آ سکتی ہیں۔ آنے سے پہلے وہ ہماری ہوئی تھی بجا کر اپنی
شناخت کرائیں گی۔"

دراز قامت روانی میں بولتا چلا گیا لیکن دو گھریلو عورتوں کے دیوار
پھاندنے کا ذکر سن کر نو واردوں کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں
لیکن انہوں نے اس بارے میں زبان سے ایک لفظ بھی نہیں نکالا۔
تعارف مکمل ہونے پر خاموشی سے سر جھکا کر واپس چلے گئے۔

ان لوگوں کے کام میں بہت زیادہ باریکی یا ندرت نہیں تھی۔
آنے والوں کو نئے دربان سونپنے کے بعد دن والے گارڈز پھاٹک
کے راستے رخصت ہو گئے۔ ان کے چلے جانے کے بعد میں
اندھیرے ڈرائنگ روم میں داخل ہوا تو سلطان شاہ میرے پیچھے
پیچھے تھا۔

دن کے اجالے میں جو گھر کشادہ اور پرتجمل نظر آ رہا تھا
اندھیرے میں وہی گھر تنگ اور پر ہول نظر آنے لگا تھا۔ غنیمت یہ تھا
کہ ہم نے رات کے اندھیرے کا اندازہ کرتے ہوئے راستوں وغیرہ
کو اس حد تک صاف کر لیا تھا کہ ہم اندھیرے میں کوئی ٹھوکر کھائے
بغیر جہانگیر کی خواب گاہ میں پہنچ گئے۔

مجھے معلوم تھا کہ اس کمرے کی ساری کھڑکیاں بند تھیں اور

شیشوں پر پورے پردے کھنچے ہوئے تھے۔ میں نے گھور تاریکی کے احساس سے نجات پانے کے لئے زیرو واٹ کا سبز بلب روشن کردیا۔ گھور اندھیرے میں وہ سبز روشنی یوں لگتی جیسے رہاں چاند اتر آیا ہو۔

"پہلے ہمیں محفوظ ٹھکانے کی ضرورت تھی جہاں فون بھی موجود ہو" سلطان شاہ زہریلے لہجے میں بولا "یہ گھر محفوظ ہے یہاں فون بھی ہیں مگر ہم انہیں استعمال نہیں کرسکتے۔ کرنل البن یا نارمن اس نمبر کا سراغ لگا کے ہمارے سر پر سوار ہوجائے گا۔ سب کچھ ہی غلط ہوچکا ہے تو پھر ہم یہاں بیٹھ کر کس مصیبت کا انتظار کررہے ہیں۔"

"مصیبت کا نہیں، ہم غزالہ اور ربا کا انتظار کررہے ہیں" میں نے پچکارتے ہوئے اسے سمجھایا "اس وقت وہ دونوں اپنی مہم کے بدترین مراحل سے گزر رہی ہوں گی۔ میں نے دباؤ میں آکر انہیں جانے کی اجازت تو دے دی مگر اب میں ان کی طرف سے فکر مند ہوں۔"

"جہانگیر کے کیبنٹ سے ایک بڑا گلاس بنالاؤ۔ تمہاری فکرمندی کو خاصا افاقہ ہوگا۔"

"سلطان شاہ!" میں نے سرد اور جھنکارتی ہوئی آواز میں اسے ٹوکا "یہ مت بھولو کہ ہمارے درمیان رواداری اور احترام کا بھی کوئی رشتہ ہے۔ تم نے ابھی ان حدود کی پاسداری نہ کی تو میری زبان کی کاٹ کوئی نہیں سہہ سکے گا۔"

میرے غضب ناک تاریک لہجے پر وہ لرز اٹھا اور جھرجھری لے کے بولا "شاید میں بہک گیا تھا۔ میرا دماغ اس وقت میرے قابو میں نہیں ہے میں معافی چاہتا ہوں۔"

"جاؤ اور عمدہ چائے کی دو پیالیاں بنا کر لاؤ۔" میں نے اسی لہجے میں کہا۔

"کچن میں عمدہ نہیں، بروک بانڈ کی گولڈ لیبل چائے ہے۔" اس وقت وہ میری ہدایت سے لفظی انحراف کا خطرہ بھی مول لینے کے لئے تیار نہیں تھا۔

"جو بھی ہو، چائے اچھی اور اسٹرانگ بنی چاہئے۔" میں نے کہا اور وہ چلا گیا۔

سلطان شاہ جو کچھ کہہ رہا تھا وہ غلط اور سراسر بے بنیاد نہیں تھا۔ انٹیلی جنس فورس کے مقامی یونٹ کی مستقل کے ساتھ ہم پر یک وقت ڈنائی مشکلات نازل ہوئی تھیں جن کی اصل ایک ہی تھی، بنیادی غلطی یہ تھا کہ البن نے جہانگیر کی الیس جے کار منشن کا سراغ لگالیا تھا جہاں ہم روپوش تھے۔ ہمیں پھانسنے کے لئے اس نے اپنی انفرادی کوششوں پر مکمل انحصار کرنے کے بجائے انعام کے لالچ میں علاقائی پولیس کو بھی ہمارے پیچھے لگادیا تھا۔ ان سب مشکلات سے اپنا پیچھا چھڑانے کے لئے ہم جہانگیر کی قید سے فرار ہوکر ہوٹل میں روپوش ہوئے تو اگلے ہی دن اخبارات میں ہماری گرفتاری کا با تصویر اشتہار شائع کرادیا گیا اور ہمیں ہوٹل سے بھی فرار ہونے کے بارے میں سوچنا پڑا۔

ان حالات میں ہمیں دو ہی ٹھکانے نظر آئے۔ اسٹیشن قریبی متروکہ عمارت اور جہانگیر کا ویران گھر۔ ان دونوں میں سے بہتر نظر آنے والا ٹھکانا اس وقت ہمارے تصرف میں تھا۔ جہانگیر کے گھر میں ہمارے لئے کسی سہولت کی کمی نہیں تھی لیکن سب سے بڑی خرابی یہ تھی کہ ہم وہاں سے کسی کو بھی فون نہیں کرسکتے تھے۔ جب تک ہم جہانگیر کے فون سے دور رہتے اس مکان میں ہماری عافیت رہتی۔ فون پر یقیناً البن کی کڑی نگرانی تھی، جوں ہی ہم اس سے رابطہ کرتے وہ ہمارے سروں پر سوار ہوجاتا۔ کمپنی نے اپنے فون پر تو پیرولیشن لگوایا ہوا تھا۔ یہی صورت امریکی قونصل خانے کی بھی تھی۔ ہم جس سے بھی رابطہ کرتے، مشکلات میں گھر سکتے تھے اور اپنے ان دشمنوں کے حقیقی عزائم سے واقفیت حاصل کئے بغیر اپنی کمین گاہ سے منظر عام پر نکلنا کسی طرح خودکشی سے کم ثابت نہ ہوتا۔

میں بدترین ذہنی پراگندگی میں مبتلا ہوتا جارہا تھا۔ سلطان شاہ کی کیفیت بھی مجھ سے مختلف نہیں تھی۔ مجھ میں اور اس میں صرف اتنا فرق تھا کہ وہ اپنے ذہن میں ابھرنے والے ہر سوال کا جواب جاننے کے لئے وقفے وقفے سے میرا دماغ کھا رہا تھا جب کہ میں اس کے ذہن پر اپنے سنگین تفکرات کا بوجھ نہیں ڈالنا چاہتا تھا۔ میری الجھنوں سے واقف ہونے کے بعد وہ بوکھلاہٹ کا شکار ہوکر احمقانہ تجاویز پیش کرنے کا سلسلہ شروع کردیتا جو آخر کار مجھے ہی چڑانے کا سبب بنتا۔

وقت رینگ رینگ کر گزرتا رہا۔ دس بجنے کے بعد میرے اعصاب چٹخنے لگے۔ اگر وہ دونوں زندہ اور آزاد تھیں تو انہیں اس وقت تک واپس لوٹ آنا چاہئے تھا۔

اچانک فضا میں کسی پستول کے فائر کی مدھم سی آواز گونجی اور میرے ساتھ سلطان شاہ نے بھی چونک کر اپنی جگہ چھوڑ دی۔ مکان کے تمام در اور دریچے بند تھے اور وہاں کوئی معمولی آواز آسانی سے نہیں سنائی دے سکتی تھی۔ فائر یقیناً کہیں قریب ہی ہوا تھا۔ میں نے پنجوں کے بل نکاسی کے راستے کی طرف دوڑ لگادی۔ سلطان شاہ میرے پیچھے چلا آرہا تھا۔

باہر پھیلے ہوئے اندھیرے میں موجود گارڈز کو ہماری طرف سے مداخلت کا اندیشہ رہا ہوگا کیونکہ ان میں سے ایک، بر قدمے کے قریب ہی کہیں چھپا ہوا تھا۔ نکاسی کے دروازے میں خفیف سی جھری پیدا ہوتے ہی وہ دبی دبی اضطراری آواز میں غرایا تھا "اندر ہی رہو۔ باہر نکلے تو اندھیرے میں کوئی بھی گولی چاٹ جائے گی۔ یہاں کچھ مشتبہ لوگ منڈلا رہے ہیں۔"

"تم دروازہ بند کرکے اندر ہی رکے رہو۔ میں باہر کی خبر لیتا ہوں۔" میں نے سرگوشیانہ لہجے میں سلطان شاہ سے کہا پھر پنجے کے بل فرش پر گر کر دروازہ پوری طرح کھولے بغیر رینگتا ہوا باہر نکل گیا۔ سلطان شاہ نے فوراً ہی دروازہ بند کرلیا۔

ڈرائنگ روم کا دروازہ آہستگی سے کھولا اور پھر اسی پھرتی سے بند
کر دیا تھا کہ شاید گارڈ کو اندازہ نہیں ہو سکا کہ مکان میں سے کوئی
باہر نکل آیا ہے۔
برآمدے کے ٹھنڈے فرش پر پیٹ اور کہنیوں کے بل چند فٹ
سرکنے کے بعد میں نے اپنی جیب سے بھرا ہوا پستول نکال کے ہاتھ
میں لے لیا تھا مگر اسی لمحے مجھے احساس ہوا کہ گارڈ کی بے خبری میں
باہر نکل کر میں نے ایک سنگین خطرہ مول لیا تھا۔ میری ذرا سی
آہٹ یا آواز پر وہ مجھے بے دھڑک ہو کر گولی کا نشانہ بنا سکتا تھا۔ وہ
یہی سمجھتا کہ اس نے اندھیرے میں دشمن پر وار کیا ہے۔
"تم کہاں ہو؟" میں نے سرگوشیانہ آواز میں کہا "میں اندر
سے برآمدے میں آچکا ہوں۔"
"صاحب تم مارے جاؤ گے۔" برآمدے کے ستونوں کی جڑ سے
اس کی جھلائی ہوئی آواز ابھری "ابھی تک کچھ پتا نہیں چلا کہ یہاں
کیا ہو رہا ہے اب تمہارا بھی دھیان رکھنا پڑے گا۔"
"تم میری فکر نہ کرو۔" میں نے آگے سرکتے ہوئے رسانیت
سے کہا "میں خود اپنی حفاظت کر سکتا ہوں۔ میرے پاس بھرا ہوا
پستول موجود ہے۔ تم یہ بتاؤ کہ فائر کیا تھا؟"
اس وقت تک میں اس کے قریب پہنچ چکا تھا۔ فرق اتنا تھا کہ
میں برآمدے کے بلند فرش پر تھا اور وہ نیچے سیڑھیوں کی اوٹ میں
دبکا ہوا تھا۔ اس کے ساتھی کا کہیں پتا نہیں تھا۔
"باہر سے مینڈک والی سیٹی کی آواز آئی تھی۔ ہم نے سمجھا کہ
شاید تمہاری عورتیں خالی پلاٹ کی طرف سے دیوار کود کر اندر آنے
والی ہیں۔ احتیاطاً ظاہر ادھر چلا گیا مگر پھر اچانک ہی فائر ہو گیا۔ گولی
اسی خالی پلاٹ پر چلی تھی لیکن اس کے ساتھ کوئی چیخ نہیں سنائی
دی تھی۔"
"اوہ!" میں مضطرب ہو گیا "اس کا مطلب ہے کہ باہر سے
اس مکان کی نگرانی کی جا رہی تھی۔ دونوں عورتوں کو دیکھتے ہی نگرانی
کرنے والے نے گولی چلا دی۔ وہ دونوں اس وقت سخت خطرے
میں ہیں۔ ہمیں ان کے لئے کچھ نہ کچھ کرنا ہو گا۔"
"ضرور کرو لیکن یہ خیال رکھنا کہ ہم اس احاطے سے باہر نکل
کر تمہارا ہاتھ نہیں بٹا سکیں گے۔ ہماری ڈیوٹی اس مکان کی حدود
تک ہے۔" اس نے کوئی لگی لپٹی رکھے بغیر کہہ ڈالا۔
ان لوگوں کے فرائض کی نوعیت اور کسی خون ریزی کے بعد
ابھرنے والے انشورنس کے مسائل کے بارے میں میں پہلے ہی بہت
کچھ جان چکا تھا اس لئے میں نے اس سے مزید کوئی بات نہیں کی۔
"ہاں' عورتوں کے پیچھے کسی نے اس مکان میں گھسنے کی
کوشش کی تو ہم اپنی جان کی بازی لگا کر اسے زندہ یا مردہ حالت میں
روکنے کی پوری کوشش کریں گے" وہ اپنی دھن میں کہے چلا گیا۔
اس کے خاموش ہوتے ہی فضا پر بوجھل سا سکوت طاری
ہو گیا۔ میں بیٹھے کے بل فرش پر دم سادھے انداز میں ادھر ادھر دیکھتا
رہا۔ وہ بدستور سیڑھیوں کی جڑ میں دبکا رہا۔ فائر کے بارے میں مجھ
...کے لئے جانے والے گارڈ کا کوئی پتا نہیں تھا۔

اسی سکوت اور بے یقینی کے عالم میں کافی دیر گزر گئی پھر
اچانک ہی پھاٹک پر ہلکی سی دستک ہوئی اسی کے ساتھ مینڈک کے
ٹرانے کی مختصر سی آواز ابھر کر معدوم ہو گئی۔
"شاید تمہاری عورتیں ادھر پھاٹک پر آگئی ہیں۔" گارڈ کی
ہیجان زدہ سرگوشی ابھری۔
"دوڑ کر گیٹ کھولو اور انہیں اندر لے لو۔" میں نے
اضطراری لہجے میں کہا۔
"مگر یہ بھی ہو سکتا ہے کہ ان ناتواں عورتوں سے سیٹی چھین لی
گئی ہو۔" خود کلامی کے انداز میں اس کی متفکرانہ بڑبڑاہٹ سنائی
دی "یہ دھوکا بھی ہو سکتا ہے۔"
اس کا اندیشہ بے بنیاد نہیں تھا مگر مجھے اس کی بزدلانہ طبیعت پر غصہ
آگیا اور میں نے غراتے ہوئے کہا "وہ جو کوئی بھی ہے' پوری
احتیاطی تدابیر کے ساتھ اسے دیکھنا تمہارا فرض ہے۔ اب معاملہ
باہر کی حدود سے گزر کر ہمارے دروازے پر آپہنچا ہے۔"
"صاحب! غصہ مت کرو۔ میں جا رہا ہوں۔ بس ویسے ہی
میرے دماغ میں ایک وہم آگیا تھا۔" اس نے بوکھلا کر کہا اور فوراً
ہی اپنی جگہ چھوڑ دی۔
احاطے میں اندھیرا تھا' آسمان پر صرف ستاروں کا راج تھا
اس لئے باہر سے اس کا رخ لیا جانا ممکن نہیں تھا۔ اپنے قدموں کی
چاپ ختم کرنے کے لئے وہ پنجوں کے بل گیٹ کی طرف جا رہا تھا۔
اس کا ماؤزر اس کے ہاتھ میں بالکل تیار تھا۔ ادھر میں نے بھی
اپنے پستول کو لوڈ کر کے دایاں ہاتھ آگے بڑھا لیا تھا تاکہ کوئی خطرہ
نظر آتے ہی بے دریغ فائر کر سکوں۔
گارڈ گیٹ کی ذیلی کھڑکی سے ذرا ہٹ کر کھڑا ہو گیا پھر فضا میں
مینڈک کے ٹرانے کی مختصر سی آواز ابھری۔ میں اندازہ نہیں لگا سکا
کہ اس بار سیٹی گارڈ نے بجائی تھی یا پھر باہر والوں نے طویل انتظار
سے مضطرب ہو کر دوبارہ کسی کو متوجہ کرنے کی کوشش کی تھی۔
دوسرے ہی لمحے مجھے اپنے اس سوال کا جواب مل گیا کیونکہ
سیٹی ایک مرتبہ پھر بجائی گئی تھی۔ شاید گارڈ نے آخری شناخت
طلب کرنے کے لئے پہلی سیٹی بجائی تھی اور باہر سے اس کا جواب
دیا گیا تھا کیونکہ اس کے فوراً بعد ہی سناٹے میں رزنی آہنی بولٹ
سرکنے کی آواز آئی اور ذیلی کھڑکی اندر کی طرف کھلتی چلی گئی۔ گارڈ
کا تاریکی میں چھپا ہوا' ماؤزر بردار ہیولا کھڑکی کی حفاظتی اوٹ میں
تھا۔
کسی تاخیر کے بغیر ایک نسوانی سایہ بوجھل قدموں سے اندر
داخل ہوا۔ وہ سایہ آگے کی طرف جھکا ہوا تھا اور اس کی پشت پر
کوئی بوجھ لدا ہوا تھا۔ اگلے ہی لمحے دوسرا سایہ بھی اندر آیا اور
میرے ذہن میں اطمینان کی ایک لہر سرایت کر گئی۔ بعد میں آنے
والی کو میں اس سے بھی زیادہ اندھیرے میں پہچان لینے کا عادی
ہو چکا تھا۔ وہ غزالہ تھی اور بظاہر بالکل محفوظ نظر آ رہی تھی۔
دونوں عورتوں کے اندر آتے ہی گارڈ نے پھرتی سے ذیلی کھڑکی

بند کر کے بولٹ کر دی۔ اس اثنا میں دیرا اپنی پشت پر لدے ہوئے بے حس و حرکت وجود کو فرش پر ڈال چکی تھی۔

"اسے اٹھا کر اندر لے آؤ!" چڑھے ہوئے سانسوں کے درمیان میں دیرا نے کہا تو آواز دھیمی ہونے کے باوجود میرے کانوں تک پہنچ گئی اور میں بے ساختہ زمین سے اٹھتا چلا گیا۔

دیرا نے گارڈز کو ہدایت دینے کے بعد یہ دیکھنے کی زحمت نہیں کی تھی کہ اس پر کس طرح عمل کیا جا رہا تھا۔ وہ دونوں ہی آگے چل پڑی تھیں۔ میں نے راستے ہی میں انہیں جا لیا۔

ان دونوں کے چہروں وغیرہ پر زخم کا کوئی نشان نہیں تھا بلکہ غزالہ کا چہرہ تو اندرونی مسرت کے کسی احساس سے تمتما رہا تھا۔ دیرا کے چہرے سے خشونت برس رہی تھی۔ زیادہ پُرتشویش بات یہ تھی کہ اس کے لباس پر کئی دھبے نظر آ رہے تھے۔ میں نے تاریکی میں ان دھبوں کو چھوا تو تازہ خون کی چپچپاہٹ محسوس کر کے میں پریشان ہو گیا۔

"یہ... یہ خون... خ... تم زخمی ہو؟" میری زبان سے ایک بے ربط فقرہ نکلا۔

"فکر مت کرو۔ یہ میرا نہیں، بے ہوش قیدی کا خون ہے۔ ہمیں اپنی پوری مہم میں ایک خراش بھی نہیں آئی ہے۔ بڑی بات یہ ہے کہ ہمیں اپنے مشن میں سرخ روئی حاصل ہوئی ہے۔" وہ بولی۔

گارڈز زخمی شخص کو اٹھانے کے لئے اپنے ساتھی کی تلاش میں نکل گیا تھا مگر میں نے پھر بھی وہ بات وہیں ختم کر دی۔ اندر پہنچنے کے بعد ہم پورے اطمینان سے بات کر سکتے تھے۔

سلطان شاہ ڈرائنگ روم کے دروازے کی جھری سے شاید پورا منظر دیکھتا رہا تھا۔ اس نے ہمارے پہنچنے سے پہلے ہی دروازہ کھول دیا۔

"کمال ہے۔ تم دونوں زندہ لوٹ آئی ہو۔" وہ انہیں دیکھتے ہی چہکنے لگا "ہم لوگ تو تمہاری تدفین اور بعد کی منصوبہ بندی کر رہے تھے۔ یہ تمہاری پشت پر کون سوار تھا؟"

"تم ہمیں مردہ ہی سمجھتے رہو۔" دیرا تنک کر بولی "وہ آئے گا تو اسی سے پوچھ لینا کہ وہ کون ہے۔"

"چند منٹ پہلے گولی کس نے چلائی تھی؟" میں نے سوال کیا۔

"غزالہ کا نشانہ بے خطا ہوتا ہے۔" دیرا کی آواز پُرستائش تھی "میرا اندازہ ہے کہ اس کی چلائی ہوئی گولی اس مردود کی پیٹھ کے نچلے حصے میں پیوست ہوئی ہے۔ وہ تاریک اور ویران پلاٹ کی جانب سے اس مکان کی دیوار پر چڑھ رہا تھا۔ گولی کھاتے ہی کسی مردہ چھپکلی کی طرح کوڑے کرکٹ کے ڈھیر پر گر گیا۔ وہ زندہ تھا مگر بھاگنے کے قابل نہیں تھا۔ میں نے پھرتی سے اسے قابو کر کے بے ہوش کر لیا۔ اب دیکھنا ہے کہ وہ کیا کہانی لے کر ہوش میں آتا ہے۔"

اسی اثنا میں دونوں گارڈز اس بے ہوش شخص کو چاروں ہاتھ پیروں سے لٹکائے وہاں لے آئے تو ہم نے ڈرائنگ روم کا قالین آلودہ کرنے کے بجائے اسے اندر لابی میں پہنچا دیا جہاں بارش زدہ خوب صورت فرش قالین سے محروم تھا۔

دونوں گارڈز بے ہوش شخص کو زمین پر ڈال کر واپس جانے لگے تو میں نے انہیں روک لیا "اس وقت ہم پانچوں مکان کے اندر ہیں۔ باہر کوئی گڑبڑ ہوئی تو کون ذمے دار ہو گا۔"

زیرو واٹ کے سبز بلب کی ناکافی روشنی میں ایک گارڈ بغلیں جھانکنے لگا لیکن دوسرے نے ذرا بھی جھجکے بغیر کہا "باہر گڑبڑ کرنے والے کو تمہاری عورتوں نے پکڑ لیا اور اطمینان سے اندر لے آئیں تو اب کیا خطرہ ہو سکتا ہے؟ اس کی زندگی ذلیل کرنے کے بجائے ہم میں سے کوئی اسے اپنی کمر پر لاد کر لاتا تو بری طرح لتھڑ جاتا۔ یہ شخص بری طرح زخمی معلوم ہوتا ہے۔ کمر سے نچلا حصہ خون میں ڈوبا ہوا ہے۔ اس خون کے دھبے تمہاری ساتھی کے کپڑوں کو بھی داغ دار کر چکے ہیں۔"

"شام سے یہ دوسرا واقعہ ہے۔ باہر جا کر بے فکر نہ ہو جانا۔ ہمارے خون کے طلب گار تیسری بار بھی کوئی کوشش کر سکتے ہیں۔"

"دن والوں نے ہمیں بتا دیا تھا کہ اندھیرا پھیلنے کے بعد بھی کسی نے دیوار پھاند کر اندر آنے کی کوشش کی تھی مگر فائر ہونے پر اندھیرے میں کہیں غائب ہو گیا۔" ایک گارڈ نے کہا "تم لوگ بے فکر رہو۔ ہم متوقع خطرات سے پوری طرح آگاہ ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ شام کو بھی اسی آدمی نے اندر گھسنے کی کوشش کی ہو جو اس وقت پکڑا گیا ہے۔ تم ہمیں اجازت دو تو ہم مار مار کر اس سے ساری بات اگلوا لیں گے۔ اپنے فرائض کی انجام دہی کے لئے ہمیں مشکوک لوگوں پر تھوڑا بہت تشدد کرنے کی اجازت ہے۔"

"یہ تھوڑے بہت تشدد سے زبان کھولنے والوں میں سے نہیں ہے۔"

"زبان سے ایک غلط بات نکلتے ہی ملزم مجرم بن جاتا ہے۔ ہمارا شک یقین میں بدل جائے تو ہم سامنے والے کے ارمان پورے کر دیتے ہیں۔ یہ سمجھ نہ لیں بلکہ ہمیں من مانی کرنے کا موقع دے دے گا اور ہم اپنا کھیل شروع کر دیں گے۔"

اس کی سوچ پیشہ ورانہ اور استدلال منطقی تھا مگر یہ بات خطرناک تھی کہ قانون نافذ کرنے والے اداروں نے گٹھے ہوئے اثر و رسوخ کی کوکھ سے ایک مسلک رجحان جنم لے رہا تھا۔ غیر ذمے دار افراد کی طرف سے پُرتشدد بازیوں کے عزائم اسی رجحان کے تحت دار تھے۔

"تم اپنا کام دیکھو... قیدی سے ہم نمٹ لیں گے۔" میں نے انہیں ٹالنے کی نیت سے کہا۔

"بہت بہتر، لیکن قیدی زندہ ہے اسے زندہ ہی رہنا چاہئے۔ ہمارے ہاتھوں بھی کوئی مارا جاتا ہے تو بہت لمبی چوڑی کارروائی ہوتی ہے۔" یہ کہہ کر وہ دونوں واپس چلے گئے۔

ایک زندہ دشمن کا زخمی حالت میں پکڑا جانا ہم سب کے لئے

پیچیدہ اور سنسنی کا باعث تھا مگر اس وقت زیادہ اہمیت غزالہ اور
ربا کی رپورٹ کی تھی۔ وہ دونوں جس مشن پر گئی تھیں وہ بہت
پُرخطر تھا۔ میرے لئے یہ بہت بڑی بات تھی کہ وہ دونوں خیریت سے
واپس آگئی تھیں لیکن میں ان کی کارکردگی کے بارے میں جاننے
کے لئے مضطرب تھا لیکن اس دوران میں سلطان شاہ اپنی نوے
بانگی سے غافل نہیں تھا۔ اس نے پھرتی سے بے ہوش قیدی کی
جامہ تلاشی لے ڈالی تھی اور اس کی جیب سے ایک بھرا ہوا پستول
برآمد کر کے اپنے قبضے میں لے لیا تھا۔

"ایسی باتیں کھڑے کھڑے نہیں بتائی جاسکتیں۔" میرے
سوال پر ربا نے کہا "جہانگیری خواب گاہ میں ابھی سی روشنی ہے
ہمیں وہیں چل کر بیٹھنا چاہئے۔"

جہانگیری خواب گاہ بہت کشادہ تھی اور وہاں بیک وقت متعدد
افراد کے بیٹھنے کی گنجائش موجود تھی۔ ہم سب نے اپنی اپنی پسند کی
نشستیں سنبھال لیں۔ ربا سب سے آگے بڑھ کر مسہری پر یوں دراز
ہوگئی تھی جیسے کوئی پہاڑ ڈھا کر آئی ہو۔

"سب کچھ اسی طرح ہوتا چلا گیا جیسا ہم نے سوچا تھا۔"
غزالہ نے میری مستفسرانہ نگاہوں کے جواب میں کہا "ربا نے
ایک بارونق بازار میں کھڑی ہوئی کار کا دروازہ اتنی سرعت اور
اطمینان سے کھولا کہ مجھے یقین نہیں آسکا کہ اس نے چابی کے
بجائے تار استعمال کیا ہوگا۔ اسی صفائی سے گاڑی اسٹارٹ
ہوئی اور ہم کسی کی نظروں میں آئے بغیر اپنی مہم پر روانہ
ہوگئے......"

"یہ تفصیل تم بعد میں بھی سنا سکتی ہو۔" میں نے بے تابانہ
انداز میں اس کی بات کاٹتے ہوئے کہا "یہ بتاؤ کہ نارمن کا کیا ہوا۔
اسے ختم کرنا تمہارا اصل مشن تھا۔"

"زحمتیں مت دو!" ربا لیٹے لیٹے غرائی "واقعات ترتیب ہی
سے بتائے جاسکتے ہیں۔ ہمیں معلوم ہے کہ ہم کس مشن پر گئے
تھے۔ اس بار میرے اندازے بالکل درست ثابت ہوئے ہیں۔"

"ٹھیک ہے۔ جس طرح چاہو بکتی چلی جاؤ۔ میں کام کی باتوں کا صبر
سے انتظار کرلوں گا۔"

"شاباش!" وہ طنز سے بولی "سعادت مند بچے ایسے ہی ہوتے
ہیں۔"

پھر ربا نے اپنی کہانی شروع کردی۔

سرقہ شدہ استعمال کی گاڑی میں طوفانی انداز میں تیز رفتاری اور
گنجان ٹریفک میں تیز گاڑیوں سے زور آزمائی کے اعتبار سے ربا
کو کینڈا میں پرانا بلکہ پرانا سوک کار پسند تھی۔ اس نے شہر کے ایک
بھرے پرے بازار سے کار چرانے ہوئے بھی اپنی پہلی پسند پر کوئی
سمجھوتا نہیں کیا تھا اور ایک تقریباً نئی ٹیمرا کار پر ہاتھ صاف کیا
تھا۔ اس کار کے ذریعے ان دونوں کو اپنی منزل مقصود پر پہنچنے میں
کوئی دشواری پیش نہیں آئی۔ وہاں اترنے کے بعد بھی ربا نے کار
کو کہیں منتقل کرنے کا خطرہ مول نہیں لیا اور پورے اطمینان سے
دروازے مقفل کر کے غزالہ کے ساتھ مطلوبہ عمارت کی طرف
ہولی۔

تحائف کے لئے استعمال ہونے والے قیمتی کاغذ میں لپٹی
ہوئی بڑی ٹوکری اور پھر ان دونوں کی جارحانہ وضع قطع کی وجہ سے
اس عمارت کے چوکیدار نے ان سے باز پرس کی ہمت نہیں کی اور
وہ دونوں پورے اعتماد سے لفٹ میں سوار ہو کر پانچویں منزل کے
لئے روانہ ہوگئیں۔ وہ پانچویں منزل پر لفٹ سے باہر نکلیں تو ایک
نوجوان جوڑا لفٹ کا منتظر تھا۔ ان سے رسمی مسکراہٹ کا تبادلہ
کر کے وہ دونوں ایک طرف چل پڑیں جیسے واقعی کسی مخصوص فلیٹ
میں جانے کا ارادہ رکھتی ہوں۔

اس جوڑے کے غائب ہوتے ہی وہ واپس پلٹیں اور لفٹ کے
ساتھ بنے ہوئے زینوں سے نیچے اترتی چلی گئیں۔ اس وقت پستول
ربا کے قبضے میں تھا اور بم گن غزالہ کے پاس تھی۔

اس عمارت میں داخل ہونے سے پہلے ربا اندازہ لگا چکی تھی
کہ سڑک کے پار واقع نارمن کے مکان کے بہترین نظارے کے
لئے اس عمارت کی تیسری منزل بہتر ثابت ہوسکتی تھی۔

اس بلڈنگ میں ہر منزل پر کل چار فلیٹ تھے جن میں سے دو
سڑک کی سمت میں اور دو عقبی سمت پر واقع تھے۔ اس طرح ان کے
پاس بہت زیادہ انتخاب کا موقع نہیں تھا۔

انہوں نے ویران راہداری میں بند دروازوں سے کان لگا کر
دونوں فلیٹوں کی سن گن لی اور پھر اس فلیٹ پر طبع آزمائی کا فیصلہ
کرلیا جس میں تقریباً سناٹا پھیلا ہوا محسوس ہو رہا تھا۔ ڈور بیل کے
جواب میں متوسط عمر کی ایک خوش شکل اور خوش لباس عورت نے
دروازہ کھولا اور اس سے پیشتر کہ وہ ان دونوں سے کوئی سوال کرتی
ربا "ہائے ریحانہ ڈارلنگ" کہہ کر کسی جونک کی طرح اس سے
لپٹ گئی اور اس کے کان میں تیز سرگوشی کرتے ہوئے بولی "ہم
دونوں مسلح ہیں۔ تم نے چند منٹ کے لئے ہم سے تعاون کیا تو ہر قسم
کے نقصان سے محفوظ رہو گی۔ ہم تمہیں لوٹنا یا کوئی نقصان پہنچانا
نہیں چاہتے۔ فلیٹ میں موجود لوگوں کو ایک کمرے میں جمع کرلو تاکہ
انہیں اپنی پرانی سہیلی سے متعارف کرواسکو۔"

اپنی ہدایات ختم کر کے ربا جوں ہی اس عورت سے الگ
ہوئی وہ کسی کٹے ہوئے شہتیر کی طرح فرش پر گرنے لگی۔ غزالہ نے
بروقت اندازہ لگالیا کہ وہ عورت دہشت اور صدمے سے کھڑے
کھڑے بے ہوش ہوچکی تھی۔ اس کے گرنے کی دھمک سے پہلی
منزل کے مکین چونک کر صورت حال جاننے کے لئے اوپر آسکتے تھے
اس لئے غزالہ نے پھرتی سے اسے سہارا دے کر فرش پر لٹادیا۔

اس وقت تک فلیٹ کے اندرونی حصے سے کسی رد عمل کا
اظہار نہیں ہوا تھا۔ غزالہ بم گن نکال کر دبے قدموں آگے بڑھی اور ربا
پستول تان کر جھکے انداز میں اندر چل پڑی۔

یہ ان دونوں کی خوش قسمتی تھی کہ مکین خواب گاہوں والے
اس پرآسائش فلیٹ میں اس عورت کے علاوہ چار پانچ برس کی

صرف ایک صحت مند بچی موجود تھی جو اندرونی خواب گاہ میں ٹیلی وژن پر پروگرام دیکھنے میں منہمک تھی۔

ویرا لڑکی کے انہماک میں خلل ڈالے بغیر الٹے قدموں واپس لوٹ آئی۔

فلیٹ کا دروازہ بولٹ کر لینے کے بعد ان دونوں نے بے ہوش خاتون خانہ کو ایک خالی خواب گاہ میں بستر پر ڈال دیا تاکہ بچی پر اپنی ماں کی اچانک "نیند" کا کوئی ناخوشگوار اثر نہ پڑے۔ کچن میں چولہا روشن تھا۔ اس پر ہانڈی چڑھی ہوئی تھی اور فلیٹ کی فضا اشتہا انگیز خوشبو سے رچی ہوئی تھی۔ غزالہ نے گیس کا والو بند کر کے چولہا سرد کر دیا۔

اس دوران میں ویرا نے دیکھ لیا تھا کہ ڈرائنگ روم کی سڑک کی طرف کھلنے والی کھڑکی سے نارمن کا مکان اور اس کی خالی خواب گاہ صاف نظر آ رہی تھی۔

وہ دونوں ہی معصوم بچی کو کسی صدمے سے دوچار نہیں کرنا چاہتی تھیں لیکن انہیں یہ خوف بھی لاحق تھا کہ کہیں بچی اپنے گھر میں اچانک دو اجنبی عورتوں کی موجودگی سے واقف ہو کر چیخنا یا رونا نہ شروع کر دے۔ اس طرح ان دونوں کی سلامتی کو جو خطرات لاحق ہوتے وہ اپنی جگہ تھے لیکن دہشت سے بچی کے ذہن پر شدید منفی اثرات مرتب ہو سکتے تھے۔

ان دونوں کے پاس بہت زیادہ وقت نہیں تھا۔ ویرا اپنی نظر کے کھلے ہوئے حصوں کو یکجا کر کے اپنے شکار کی گھات لگانے کے لیے ڈرائنگ روم میں جا گھسی اور غزالہ دوستانہ انداز میں بچی کو مخاطب کرتی ہوئی ٹیلی وژن والے کمرے میں داخل ہو گئی۔

بچی نے خوشگوار حیرت سے غزالہ کا استقبال کیا مگر فوراً ہی ایک نازک سوال داغ دیا۔

"آپ کون ہیں۔۔۔؟ میری مما کہاں ہیں؟" وہ معصومیت سے غزالہ کی طرف دیکھ رہی تھی۔

غزالہ نے بچی سے بہانہ کیا کہ اس کی ماں پڑوس کے فلیٹ میں گئی تھی اور خود بچی کے پاس جا بیٹھی۔ اس وقت ٹیلی وژن پر بچوں کے لیے خلائی جنگ کے موضوع پر ایک کارٹون فلم چل رہی تھی جو کرداروں کی زبردست ہنگامہ آرائی اور خلائی ہتھیاروں کی گھن گرج سے بھرپور تھی۔

بچی ٹی وی پروگرام میں بہت زیادہ منہمک تھی پھر بھی غزالہ نے باتوں ہی باتوں میں اس سے یہ سراغ لگا لیا کہ اس فلیٹ میں صرف تین نفوس رہتے تھے۔ میاں بیوی اور وہ بچی۔ بچی کا باپ... ٹی وی پر خبریں نشر ہونے کے بعد گھر واپس آتا تھا۔

غزالہ نے آخری اطمینان بخش اطلاع فوراً ہی ویرا تک پہنچا دی۔ اس وقت ویرا ڈرائنگ روم میں اندھیرا کیے کھڑکی سے نارمن کے مکان کا جائزہ لے رہی تھی۔ نارمن کی خواب گاہ میں شاید دو اطراف میں دیواروں کی جگہ بڑے بڑے شفاف شیشے لگے ہوئے تھے جن کے پردے کھنچے ہوئے تھے۔ خواب گاہ خالی ہونے کے باوجود روشن تھی اور اس روشنی میں کمرے کی جزئیات نمایاں تھیں۔ خواب گاہ میں روشنی ہونے کی بنا پر ان دونوں کا خیال تھا کہ نارمن گھر ہی میں موجود ہو گا۔ ایسی صورت میں وہ کسی لمحے خواب گاہ میں داخل ہو کر گن کی نالی کی زد میں آ سکتا تھا۔

غزالہ واپس بچی کے پاس چلی گئی اور ویرا اندھیرے میں تھری ناٹ تھری رائفل سنبھال کر نارمن کے نمودار ہونے کا انتظار کرنے لگی۔ اپنے شکار کا تفصیلی جائزہ لینے کے لیے اس کے پاس دور تک دیکھنے والی جیبی دوربین موجود تھی جو اس نے جہاز سے اترتے ہوئے راستے سے خریدی تھی۔

تھوڑی دیر بعد نارمن بہت خوشگوار موڈ میں اپنی خواب گاہ میں داخل ہوا۔ اس کے ساتھ بلاؤز اور چست جینز میں ایک سفید فام لڑکی بھی تھی۔ وہ دونوں ہنس ہنس کے بے تکلف باتیں کر رہے تھے جس سے ان کے مراسم کی بے تکلفانہ نوعیت ظاہر ہو رہی تھی۔

اندر آنے کے بعد سفید فام لڑکی نے شیشوں کی طرف دونوں ہاتھ اچھال کر نارمن سے کچھ کہا اور پھر وہ دونوں ہی دیوار کی طرف آ کر دونوں پردے کھینچنے لگے۔

یہ ویرا کے لیے بہترین موقع تھا۔ پردے پڑ جانے سے وہ اپنی مرضی کا نشانہ لینے کے موقع سے محروم ہو سکتی تھی۔ اس نے دوربین رکھ کر فوراً ہی گن اٹھائی اور نشانہ لینے لگی۔ وہ دونوں اپنے سروں پر منڈلاتی ہوئی موت سے بے خبر دونوں پردوں کو برابر پھیلانے میں مصروف تھے۔

لمحہ بھر کے لیے ویرا نے نارمن کی ساتھی لڑکی کو نظر انداز کرنے کا ارادہ کیا مگر پھر اس نے اپنا فیصلہ بدل دیا۔ لڑکی اس کھڑکی میں سے فائر کا شعلہ لپکتے دیکھ کر فوری طور پر شور مچا سکتی تھی۔ فائر کے مقام کا تعین ہونے پر ان دونوں کے واپسی کے راستے مسدود ہو سکتے تھے۔

ویرا بلیک کوبرا کے روپ میں پہلے کئی بار اپنی بے خطا نشانہ بازی سے مرعوب کر چکی تھی۔ اس نے نارمن کا شکار کرنے میں اپنی اس مہارت سے پورا فائدہ اٹھایا۔ گن کی نالی سے انگلی کی دو جنبشوں پر یکے بعد دیگرے دو شعلے لپکے اور دو گولیوں نے شیشے کی دیوار کو ریزہ ریزہ کر کے نارمن اور اس کی ساتھی لڑکی کے سینوں کو ادھیڑ ڈالا۔

ان دونوں کے گرتے ہی ویرا اپنی رائفل اسی تاریک کمرے میں چھوڑ کر باہر نکل آئی۔

دوسری طرف فائرنگ کے پرشور دھماکوں پر بچی بڑی خوفزدہ تھی۔ غزالہ ایسی کسی بھی صورت حال کی وضاحت کے لیے تیار تھی۔ اس نے بچی کے ڈرنے کا سبب دریافت کر کے اسے مطمئن کر دیا کہ وہ دھماکے ٹی وی پر دکھائی جانے والی کارٹون فلم کے تھے۔ معصوم ذہن نے وہ وضاحت فوراً قبول کر لی۔

ویرا نے دروازے پر آ کر اشارہ کرتے ہوئے غزالہ

طرف متوجہ کیا اور باہر بلا لیا۔ بیگم بدستور ٹی وی دیکھنے میں مشغول رہی۔ غزالہ نے باہر آ کر آہستگی سے اس کمرے کا دروازہ بند کر دیا۔
فلیٹ سے نکلنے سے پہلے ان دونوں نے دوسرے کمرے میں نگاہ ڈالی تو خاتون خانہ بستر پر بدستور بے حس و حرکت پڑی ہوئی تھی۔ وہ پھرتی سے فلیٹ سے نکل گئیں۔
لفٹ میں مختصر سا سفر طے کرتے ہوئے انہوں نے اپنے ہیجان پر قابو پائے رکھا اور لفٹ سے اتر کر بالکل نارمل رفتار سے نکاسی کے راستے کی طرف چل دیں۔ اس وقت تک کسی کو اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ وہاں دوہرے قتل کی ایک واردات رونما ہو چکی ہے۔ لوگوں میں تشویش اور سراسیمگی ضرور پھیلی ہوئی تھی لیکن یہ بات کسی کے وہم و گمان میں بھی نہیں آ سکی تھی کہ دونوں فائر اسی عمارت کے کسی فلیٹ کی کھڑکی سے کیے گئے تھے۔
احاطے سے باہر زیادہ افراتفری تھی۔ ہارمن کا مکان لب سڑک پر واقع تھا لیکن صرف گراؤنڈ فلور پر مشتمل ہونے کی وجہ سے احاطے کی دیوار کے پیچھے چھپا ہوا تھا۔ لوگوں نے شیشہ ٹوٹنے کے چھناکے کی آوازیں اور گولیوں کا نشانہ بننے والوں کی چیخیں تو شاید سن لی تھیں لیکن انہیں یہ معلوم نہیں ہو سکا تھا کہ وہ ہنگامہ کہاں برپا ہوا تھا۔
ویرا نے اپنے ناور کی مدد سے شیراز کا دروازہ کھول کر انجن اسٹارٹ کیا اور وہ دونوں کسی کی توجہ کا مرکز بنے بغیر وہاں سے نکل آنے میں کامیاب ہو گئیں۔ صدر میں انہوں نے مسروقہ شیراز ایک جگہ چھوڑ دی اور پھر اطمینان سے ایک ایسے کافی ہاؤس میں جا بیٹھیں جہاں پبلک فون بوتھ موجود تھا۔
کراچی شہر کی کچھ اپنی روایات ہیں۔ بڑے ہوٹلوں کا ماحول شہر کی عام تہذیبی اقدار کے بجائے گنے چنے امرا کی آزاد خیالی کی عکاسی کرتا ہے۔ وہاں اکیلی عورتیں بھی بارز اور ریستورانوں میں نظر آتی ہیں لیکن شہر کے متوسط درجے کے ہوٹلوں میں صرف لڑکیوں کی آمد و رفت کا رواج نہیں ہے۔ جوڑوں کے ساتھ آنے والی عورتیں اور لڑکیاں بھی ورنہ یہ نظروں کی زد میں آنے سے نہیں بچتیں۔ ویرا اور غزالہ کو دیکھ کر فلرٹ کے عادی کئی افراد نے متوجہ کرنے والی نظروں سے ان کی طرف دیکھا لیکن وہ سب کو نظر انداز کرتی ہوئی ایک گوشے میں جا بیٹھیں۔ غنیمت یہ تھا کہ اس وقت کافی ہاؤس میں اکا دکا میزیں ہی آباد تھیں اس لیے انہیں وہاں کچھ وقت گزارنے میں دشواری پیش نہیں آئی۔
کافی اور سینڈوچز کا آرڈر دے کر غزالہ پبلک فون بوتھ کی طرف چلی گئی کیونکہ ان دونوں نے اس کافی ہاؤس کا انتخاب اسی سہولت کی وجہ سے کیا تھا۔ غزالہ نے وہاں سے پہلے اطہر کا نمبر ملایا۔ دوسری طرف گھنٹی بجتی رہی لیکن جواب نہیں ملا تو اس نے سلسلہ منقطع کر کے نچلے خانے سے سکے نکالے اور دوبارہ سکے ڈال کر کھتری کا نمبر ملا لیا۔
دوسری گھنٹی پر دوسری طرف سے ریسیور اٹھا لیا گیا۔ غزالہ نے دائیں بائیں کا جائزہ لے کر ویرا کا کوڈ دہرا کر کھتری سے بات کرنے کی خواہش ظاہر کی تو پتا چلا کہ فون پر کھتری خود موجود تھا۔
غزالہ کا خیال تھا کہ کھتری، سونی لال کے قتل سے لاعلم ہو گا لیکن وہ اس واردات سے باخبر ہو چکا تھا۔ اس نے خائفانہ لہجے میں شکوہ کیا کہ معاملے پر پوری طرح بات کیے بغیر سونی لال کو بے دردی سے ختم کر دیا گیا۔ اس پر غزالہ نے اسے دھمکی دی کہ اگر اس نے مطلوبہ رقم کے ساتھ ہی اپنے مقامی کارکنوں کے کوائف پر مشتمل کمپیوٹر ڈسک دینے پر ناخوشی ظاہر کی تو اسے بھی سونی لال کے پاس پہنچا دیا جائے گا۔
کھتری کے لیے کمپیوٹر ڈسک والی بات بالکل واضح تھی۔ وہ اعصاب زدہ اور لرزتی ہوئی آواز میں پاکستانی خفیہ ایجنسیوں کو برا بھلا کہنے لگا۔ اس نے سونی لال کے قتل کا الزام بھی ان ہی اداروں پر عائد کر دیا۔ غزالہ اسے دہلانے میں کامیاب نہیں ہو سکی۔ وہ اپنے سفارتی عملے کی مخبری کارکردگی پر زور دے کر زبانی طور پر احتجاج کرتا رہا۔ وہ غزالہ کی خوفناک دھمکیوں سے زیر ضرور ہو گیا تھا لیکن اس نے اپنے کرتوتوں کا اعتراف کر کے سمجھوتا کرنا منظور نہیں کیا۔
غزالہ نے اسے عبرت ناک انجام کی آخری دھمکی دے کر فون بند کر دیا۔
غزالہ نے بھی ابتدا ہی میں محسوس کیا تھا کہ کھتری نے دوران گفتگو خودکار آئیڈنٹیفکیشن سسٹم کے لیے اپنے ایکسچینج پر کوئی نمبر ڈائل کیا تھا لیکن وہ پبلک فون سے بات کر رہی تھی اس لیے اسے پکڑے جانے کا کوئی خوف نہیں تھا۔ ان دونوں رابطوں سے نمٹ کر وہ واپس آئی تو ویرا کافی پینے کے بعد فون استعمال کرنے کا پروگرام بنا چکی تھی۔ وہ اخبار میں شائع ہونے والے انعامی اشتہار کے حوالے سے [illegible] کھانے والوں کو کھری کھری سنا کر اپنے دل کی بھڑاس نکالنا چاہتی تھی۔

بدقسمتی سے فون پر دیبا کو کوئی ڈھنگ کا رازدار قریبی نہیں مل سکا۔ ٹیلی فون کلرک سے دیبا نے صرف اتنا کہا کہ وہ ان لوگوں کے جھوٹے انعامی اشتہار کے جواب میں ایک پریس کانفرنس کرکے رہنا کر یہ بتانے کی کہ وہ آزاد اور بالکل محفوظ ہے جب کہ اس کے ہم وطن اسے ہر قیمت پر پکڑ کر جیب سے جامیں رکھنا اور آخرکار مار دینا چاہتے ہیں۔

کافی ہاؤس میں کچھ وقت گزار کر وہ دونوں ٹیکسی سے واپس آئیں اور اسے جہانگیر کے گھر سے کچھ دور ہی فارغ کر دیا تاکہ کسی کی نگاہوں میں آئے بغیر گھر لوٹ سکیں۔

پیدل چلتے ہوئے وہ گھر کے قریب آئیں تو غزالہ نے جہانگیر کے مکان سے ملحق خالی پلاٹ پر تاریکی میں ایک متحرک سایہ دیکھ کر دیبا کو ادھر متوجہ کیا۔ دیبا آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھنے کے باوجود اندھیرے میں اس مشتبہ سائے کو نہیں دیکھ سکی۔

وہ غیر یقینی صورت حال تھی۔ فاصلہ اتنا زیادہ تھا کہ ہم گن کارگر نہیں ہو سکتی تھی۔ غزالہ نے دیبا سے پستول لیا اور دارث لیتی ہوئی پلاٹ کی طرف بڑھ گئی۔ دیبا اس کے ساتھ ساتھ تھی پھر دیبا نے بھی اس متحرک انسانی ہیولے کو دیکھ لیا۔ اس وقت تک مشتبہ شخص کو غلطی اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ اس کی نقل و حرکت دیکھی جا چکی ہے۔ وہ جہانگیر کے مکان کے احاطے کی دیوار کے ساتھ ساتھ آخری کونے کی طرف بڑھ رہا تھا۔ اس کے انداز سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ احاطے کی دیوار پھاند کر مکان میں داخل ہونے کے لئے کوئی مناسب مقام تلاش کر رہا تھا۔

دیبا نے مکان میں موجود گارڈز کو اس طرف متوجہ کرنے کے لئے مینڈک کی آواز والی سیٹی نکال کر بجادی۔ اس آواز پر وہ سایہ چونکا لیکن سیٹی سے پیدا ہونے والی مینڈک کی ٹراہٹ کی آواز خالی پلاٹ کے تاریک ماحول سے اس قدر ہم آہنگ تھی کہ وہ فوراً ہی مطمئن ہو گیا۔

چند لمحوں بعد اس شخص نے اپنی پسند کی جگہ منتخب کر لی۔ وہاں دیوار کے ساتھ ہی کوڑے بالٹے کا ایک ڈھیر جمع تھا۔ جہانگیر کے مکان میں تاریکی کا راج ہونے کی وجہ سے اسے دیکھ لئے جانے کا کوئی خوف نہیں تھا۔ وہ اس ڈھیر پر چڑھ گیا اور اچک اچک کر اندر کا جائزہ لینے کی کوشش کرنے لگا۔ اس کی ان حرکات پر گارڈز کی طرف سے کوئی ردعمل ظاہر نہ ہونے پر غزالہ اور دیبا تشویش میں مبتلا ہو گئیں۔ اس اثنا میں وہ مشکوک سایہ مطمئن ہونے کے بعد ملبے سے اترا اور دوڑ کر ملبے کے سہارے دیوار پر چڑھنے لگا۔

غزالہ نے اضطراری طور پر پستول تان کر اس پر فائر کر دیا اور وہ کوئی آواز نکالے بغیر نیچے ڈھیر ہو گیا۔

ابتدا میں وہ اس شخص کی خاموشی کو مکاری پر محمول کرتی رہیں۔ چند ثانیوں تک جائزہ لینے کے بعد انہیں اندازہ ہو گیا کہ غزالہ کے فائر کا نشانہ بننے والا مکاری نہیں کر رہا تھا بلکہ زخم کے نتیجے میں ہلاک یا بے ہوش ہو چکا تھا۔ انہوں نے وہ مختصر سفر سے ویران پلاٹ کے عقبی حصے کی طرف محتاط پیش قدمی کی اور اپنے شکار کو تحویل میں لے لیا۔

وہ اپنی پشت کے زخم کی وجہ سے گہری بے ہوشی کی حالت میں تھا۔ دیبا نے اسے اپنی پشت پر لادا اور وہ دونوں پھاٹک کے راستے گھر لوٹ آئیں۔

ان کی وہ کہانی میرے لئے بہت دلچسپ اور سنسنی خیز ثابت ہوئی۔ انہوں نے بہت ہوشیاری کے ساتھ اپنے ذمے لئے ہوئے کام کو پایۂ تکمیل تک پہنچایا تھا۔ اس تمام گفتگو کے دوران میں یہ لوگ زخمی قیدی کی طرف سے غافل نہیں ہوئے تھے۔ سلطان تو مسلسل رستے رہنے سے اس کا جائزہ لیتا رہا تھا۔ اس کے بارے میں دیبا کا قیاس بڑی حد تک درست تھا۔ پستول کی گولی اس کی ریڑھ کی ہڈی کے نچلے حصے میں کسی ایسے نازک مقام پر پیوست ہوئی تھی کہ وہ کسی ردعمل کا مظاہرہ کئے بغیر گہری بے ہوشی کی حالت میں چلا گیا تھا۔

یہ مہم غزالہ نے تنہا سرانجام دی ہوتی تو شاید سلطان شاہ بھی اس کی تعریف میں زمین اور آسمان کے قلابے ملانا شروع کر دیتا لیکن خرابی یہ تھی کہ وہ منصوبہ دیبا کے ذہن کی پیداوار تھا اور اس نے غزالہ کے ساتھ مل کر اپنی سوچی ہوئی جزئیات کو عملی جامہ پہنایا تھا۔ میں نے کئی بار ان دونوں کی بہترین کارکردگی کی تعریف کی تو سلطان شاہ کو ہضم نہیں ہو سکی۔ میرے ہر تبصرے پر وہ ایسا برا منہ بنا رہا تھا جیسے اسے میرے جبڑے کو تھن کی کڑوی گولی نگلنی پڑ رہی ہو۔ غنیمت یہی تھا کہ اس نے پوری مہم کی روداد ختم ہونے تک کوئی فساد کھڑا نہیں کیا لیکن کہانی مکمل ہونے پر وہ خاموش نہیں رہ سکا۔

"تم بلاوجہ ان کی تعریفیں کئے جا رہے ہو۔" اس نے جلے کٹے لہجے میں مجھ سے کہا "ایسے سازگار حالات میں تو کوئی نابالغ بچہ بھی سارے کام نمٹا کر واپس آ سکتا تھا۔۔۔"

"سازگار حالات کا اندازہ لگانے کے لئے بھی چھٹی حس کی ضرورت تھی جو کسی نابالغ بچے کے بس کی بات نہیں تھی۔ تم ان دونوں کے کام کی اہمیت کو نظرانداز کرنے کی کوشش کر رہے ہو۔" میں نے اسے اپنی تقریر پوری کرنے کا موقع دیے بغیر کہا "یہ سراسر زیادتی ہے۔"

"تم واقعی زیادتی کر رہے ہو۔" غزالہ نے مسکرا کے کہا "تجربے سے بنفس نفیس گزرنے اور کرسی پر بیٹھ کر اس تجربے کی کہانی سننے میں بڑا فرق ہوتا ہے۔ تم اندازہ نہیں لگا سکتے کہ میں ایک بارود کے ڈھیر پر بیٹھ کر آخر تک کبھی قیامت خیز سنسنی اور بے یقینی سے دوچار رہی ہوں۔ میں خود پر قابو رکھ کر بھی مسلسل سے تنگ رہی تھی لیکن مجھے ہر لمحے یہ دھڑکا لگا ہوا تھا کہ کسی کی غیر متوقع مداخلت ہماری بازی الٹ سکتی ہے۔ اس پوری مہم میں

میرے ذہن پر بدترین دباؤ صرف اس بات کا تھا کہ نارمن کے شکار میں معصوم بچی کے ساتھ کوئی زیادتی نہ ہونے پائے۔"

"یہ زیادہ نازک باتیں اس نابالغ بچے کی سمجھ سے باہر ہیں۔" ریا نے سلطان شاہ پر کاٹ دار طنز کرتے ہوئے کہا "آپ اسے رشک آرہا ہے کہ اتنے آسان کام پر اسے اپنے کمالات دکھانے کا موقع کیوں نہیں ملا۔ کاش یہ بھی ہمارے ساتھ ہوتا پھر دیکھتے کہ یہ کیا کرتا ہے۔"

"مجھ سے الجھنے کی کوشش مت کرو!" سلطان شاہ ریا پر غرایا۔ "میں صرف اس وجہ سے تمہارا لحاظ کررہا ہوں کہ اس معاملے میں غزالہ بھی تمہارے ساتھ شامل تھی ورنہ میں تمہارے اس مشن کے بخیے ادھیڑ کر رکھ سکتا ہوں۔ میری دانست میں تم جھک مار کر آئی ہو اور اب نتائج کا انحصار محض مقدر پر ہے۔ تمہارے ستارے اچھے ہوئے تو سب کچھ اسی طرح سامنے آئے گا جیسا تم نے سوچا ہے ورنہ تم دیکھ ہی لوگی کہ تم آج کون سا غبار کرکے آئی ہو۔ میرا تو خیال ہے کہ تم نے اس بچی پر بھی بڑا ظلم کیا ہے۔"

"ظلم!" ریا اس پر آنکھیں نکال کر بولی "غزالہ نے اس کے ساتھ ایسا ہمدردانہ سلوک کیا ہے جو ان حالات میں اس کی ماں بھی اس کے ساتھ نہیں کرسکتی تھی۔"

"بار بار غزالہ کے نام کا سہارا مت لو" سلطان شاہ برا سا منہ بنا کے بولا "اصل منصوبہ تمہارا تھا۔ غزالہ نے وہی کیا جو اس کے بس میں تھا۔ کیا تمہیں اس صورت حال کا اندازہ ہے جو ٹی وی پروگرام ختم ہونے کے بعد پیش آئی ہوگی؟ اس کی ماں کو بے ہوش دیکھ کر اس معصوم اور بے خبر لڑکی کے دل پر کیا گزری ہوگی؟ تم ان باریکیوں کو سمجھ ہی نہیں سکتیں کیونکہ تمہیں تو اس عمر میں تمہارے والد محترم نے زمان مرسباتر کے روپ میں ایسی تربیت دی ہے جس میں اولاد کا گزر ہی نہیں ہے۔"

"خاموش!" ریا برہمی کے عالم میں بولی "جو مرچکے ہیں انہیں برا مت کہو۔ میرے باپ کی کہانی اس کی زندگی کے ساتھ ختم ہوگئی۔ میرے اور اس کے تنازع کا فائدہ اٹھا کر اس کی عظیم شخصیت پر کیچڑ اچھالنے کی کوشش مت کرو۔ تمہی لائیڈ کے دشمن بھی اس کی عظمتوں کے گن گاتے تھے۔ تم تو اس کے دوستوں میں تھے نہ دشمنوں میں۔ اس کی لڑائی صرف زینی سے تھی۔"

"قانونی نہ سہی مگر پھر بھی وہ تمہارا باپ تھا۔" مصالحانہ لب و لہجہ اختیار کرنے کے باوجود سلطان شاہ اس پر گہری چوٹ کیے بغیر نہ رہ سکا اور روانی میں سلسلۂ کلام جوڑتے ہوئے بولا "میں اس کے بارے میں کہے ہوئے اپنے الفاظ واپس لیتا ہوں لیکن اس سے تمہاری ناقص کارکردگی پر کوئی فرق نہیں پڑے گا۔ اس سلسلے میں میں اپنی رائے پر قائم ہوں۔"

"میں تمہاری رائے کو اپنی ٹھوکر پر رکھتی ہوں" ریا جھنجھلا کر بولی "مجھے جو کچھ کرنا تھا میں وہ کر آئی ہوں۔ اب تم بیان کیے رہو۔ اس سے میری صحت پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔"

"یہ تمہاری خوش فہمی ہے۔" سلطان شاہ نے فوراً اس کی بات اچک لی "تم احمقوں کی جنت میں رہنا چاہو تو شوق سے رہو مگر میں تم کو یہی بتانا چاہ رہا تھا کہ تم اپنا مقصد حاصل نہیں کرسکیں۔ تم نے اندھیرے میں ایک تیر چلایا ہے اب آنے والا وقت ہی اس کے ثمرات ظاہر کرے گا۔"

ان دونوں کی کاوشوں کے نتائج پر وہ بہت بے رحمانہ تبصرہ تھا۔ ریا بپھر کر بولی "مجھے اپنی کارکردگی پر کسی سے سند لینے کی ضرورت نہیں ہے۔ میں نے جو مناسب سمجھا کیا۔ میں اپنے کام سے مطمئن ہوں۔ تم بالکل بے لگام اور آزاد ہو۔ میرے بارے میں جو نتائج چاہو اخذ کرتے رہو۔"

"اب میں تم سے نہیں غزالہ سے بات کررہا ہوں" سلطان شاہ یہ کہہ کر روٹھنے کے انداز میں غزالہ کی طرف گھوم گیا اور اس سے مخاطب ہوکر بولا "کیا تم مجھے مختصر ترین الفاظ میں یہ بتا سکتی ہو کہ تمہاری ساری منصوبہ بندی اور بھاگ دوڑ کا کیا مقصد تھا؟"

"اصل اور واحد مقصد نارمن کو ہلاک کرنا ہی تھا" غزالہ اس کا مطلب نہ سمجھتے ہوئے بولی۔

"اور اسے یقین ہے کہ ہم نے وہ مقصد حاصل کرلیا۔" ریا نے غزالہ سے مخاطب ہوکر ٹکڑا لگایا۔

"ٹوکیو میں رہنے والی جہاں گرد خاتون کو یقین ہے کہ چیونٹی کے کاٹنے سے ہاتھی نہیں مرا کرتے۔ یہ دوسری بات ہے کہ ہاتھی کی بے پروائی کی وجہ سے چیونٹی کو ناک کے راستے اس کے دماغ میں پہنچ کر فتور پھیلانے کا مہلک موقع میسر آجائے۔ ایسا ہاتھی کی بدقسمتی اور چیونٹی کی خوش قسمتی کی وجہ سے ہوتا ہے۔"

غزالہ جو ان دونوں کی نوک جھونک سے لطف اندوز ہورہی تھی، معنی خیز لہجے میں بولی "کسی خاتون کو کچھ بتانے سے پہلے میرا ذہن صاف ہونا چاہیے۔ تمہاری بات میرے پلے نہیں پڑسکی۔"

"تمہی لوگوں کے ساتھ رہ کر تمہارا دماغ بھی تباہ ہونے لگا ہے۔" سلطان شاہ کا لہجہ ہمدردانہ تھا "بڑوں نے درست ہی کہا ہے کہ تخم تاثیر اور صحبت اثر رکھتی ہے۔ بہرحال تمہاری معلومات کے لیے عرض ہے کہ محض ٹریگر دبانے یا گولی چلانے سے لوگ مرنے لگتے تو آج دنیا کی آبادی نصف سے بھی کم ہوتی اور چین میں نومولود بچیوں کو نت نئے طریقوں سے ہلاک کرنے کی ضرورت پیش نہ آتی۔ تمہاری فاضل ساتھی نے دوربین استعمال کرکے دو مرتبہ ہی نظر دوڑائی اور یقین کرلیا کہ نارمن اور اس کی کوئی داشتہ مرگئی ہے لیکن یہ محض ایک خوش خیالی ہے۔ گولی کا نشانہ بننے والے بیشتر لوگ ہلاکت سے دوچار نہیں ہوتے۔ ایک مختصر خیال عورت نے دو فائر کیے اور یہ سمجھ لیا کہ اس نے آدمی مار لیے ہیں۔ ہوسکتا ہے کہ ان کا بال بھی بیکا نہ ہوا ہو یا پھر وہ محض زخمی ہوئے ہوں اور ہم

ان کی موت پر بغلیں بجا رہے ہیں۔"

غزالہ مسکرا کر رہ گئی۔ زریا سے فوری طور پر اس اعتراض کا کوئی جواب نہیں بن پڑا۔ چند ثانیوں کے توقف کے بعد وہ بولی تو اس کا لب و لہجہ جارحانہ نہیں رہا تھا بلکہ مدافعانہ ہو گیا تھا۔

"میں نے رائفل کی لبلبی اندھا دھند نہیں دبائی تھی۔" اس بار وہ براہ راست سلطان شاہ سے مخاطب ہوئی تھی۔ "میں نے ان دونوں پر بھی نگاہ رکھی تھی اور میرے نشانے پر تھے۔ میری دونوں گولیاں نشانوں پر لگی تھیں۔ کارمن کے سینے میں گولی پیوست ہوئی تھی۔ اس کی ساتھی کو لمحہ بھر کی مہلت مل گئی تھی اس لئے شاید اس کی گردن گولی کا نشانہ بنی ہو۔ میں نے یہ یقین کر لیا تھا کہ وہ دونوں ہی میری زد میں آئے ہوئے تھے مجھے پوری امید ہے کہ ان میں سے کوئی بھی نہیں بچ سکا ہو گا۔"

"اس بارے میں بحث بے سود ہے۔" میں نے اس لاحاصل بحث تکرار میں دخل اندازی کرتے ہوئے کہا۔ "وہ زندہ بچ گئے یا مر چکے ہیں، اس بارے میں صبح کے اخبارات میں پوری تفصیل آجائے گی۔ اس بارے میں مزید الجھ کر تم اپنا وقت برباد کر رہے ہو۔ اصل اہمیت اس بات کی ہے کہ ان دونوں نے ایک منصوبہ بنایا اس پر عمل کیا اور یہ خیریت واپس لوٹ آئیں۔ ہمارے لئے یہ کافی ہونا چاہئے۔"

"دراصل میں بھی یہی کہنا چاہ رہا تھا۔" سلطان شاہ زمانائی سے بولا "جب تفصیل معلوم ہو جائے گی تو اسے گذرا ہے ہر اجمل کو بھی ابھی معلوم ہو گی۔ فی الحال یہ خوشی قبل از وقت ہے۔"

ذہنی تناؤ اور پریشانی کے طویل دورانیے کے بعد وہ ہلکی پھلکی نوک جھونک ماحول میں قدرے خوشگوار تبدیلی لانے کے لئے بہتر ثابت ہوئی۔ ورنہ کوئی اور وقت ہوتا تو زریا کبھی بھی سلطان شاہ کے جواب کو قبول نہ کرتی اور اس وقت تک بحث کرتی رہتی جب تک سلطان شاہ غیر مشروط طور پر ہتھیار نہ ڈال دیتا لیکن اس نے موقع کی نزاکت کے پیش نظر خاموشی سادھ لی۔

سلطان شاہ اٹھ کر باہر گیا اور فرش پر بے ہوش پڑے ہوئے شخص کا جائزہ لے کر مایوسی سے واپس لوٹا "وہ بدستور بے ہوش ہے۔" اس نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "میں نے سنا ہے کہ ریڑھ کی ہڈی کا تعلق دماغ کے نازک حصوں سے ہوتا ہے۔ کہیں اس کی بے ہوشی مستقل روگ نہ بن جائے۔"

میں نے باہر جا کر اس کا گریبان تھام کر اسے روشنی میں کھینچا اور اس کے چہرے پر نظر پڑتے ہی چونک پڑا۔ مجھے اپنے ذہن کے کسی گوشے میں شناسائی کا احساس سا ابھرتا ہوا محسوس ہوا تھا۔ میں نے ذہن پر تاکید زور دیا لیکن مجھے یاد نہ آسکا کہ میں نے اسے کب اور کہاں دیکھا تھا۔

وہ گندمی رنگت اور گٹھے ہوئے جسم والا ایک متوسط قامت شخص تھا جس کی گھنی مونچھوں کے بال اس حد تک بڑھے ہوئے تھے کہ اس کا اوپری ہونٹ ان بالوں میں تقریباً چھپ کر رہ گیا تھا۔ اس کے داہنے رخسار پر نیل کے ساتھ ورم بھی نمایاں تھا۔ شاید زخمی ہونے کے بعد وہ اسی سمت پر گرنے کے سبب چوٹ کھا بیٹھا تھا کیونکہ نیل کا نشان بالکل تازہ نظر آ رہا تھا۔

اپنے حلیے اور وضع قطع کی بنا پر وہ تیسرے درجے کے ان مجرموں میں سے نظر آ رہا تھا جو معمولی مگر یقینی معاوضے کی امید پر چھوٹا بڑا جرم کرنے کی ذمے داری لے لیتے ہیں۔ بظاہر یہ امکان نہیں تھا کہ البن یا رنجیر نے براہ راست اس کی خدمات حاصل کی ہوں۔

اس کے دل کی دھڑکنوں اور نبض کی رفتار میں کوئی غیر معمولی تبدیلی نہیں آئی تھی۔ میں نے وہ احتیاطی تدبیر بحالت صرف اس لئے کی تھی کہ کارلوز نے اسے زندہ رکھ لیا تھا۔ اگر وہ ہماری تحویل میں ہلاک ہو جاتا تو وہ دونوں محافظ شاید آسانی سے اپنی زبان بند رکھنے پر آمادہ نہ ہوتے۔ مجھے یقین تھا کہ وہ دونوں ایک زخمی اور بے ہوش قیدی کی موجودگی پر آپس میں زور و شور سے تبادلۂ خیال کر رہے ہوں گے۔

میں نے ریفریجریٹر سے یخ بستہ پانی کی بوتل منگوا کر قیدی کے چہرے پر انڈیلنے کا ارادہ کیا مگر غزالہ نے فوراً ہی میرا ہاتھ تھام لیا۔ قیدی کی پشت کے زخم سے خون کا بہاؤ ختم ہو چکا تھا لیکن پھر بھی فرش پر رستے والا خون جمع تھا۔ وہ پانی کے ساتھ مل کر پورے فرش پر یا شاید ملحق کمروں کے قالین وغیرہ تک پھیل سکتا تھا جس کا صاف کرنا ممکن نہیں تھا۔

میں نے بوتل سے چلو میں پانی لے کر اس کے منہ پر چھینٹے دینے شروع کئے۔ کچھ دیر کے بعد میری کوششیں بار آور ثابت ہوئیں۔ چہرے کے ساتھ سر پر سرد پانی کے چھینٹوں سے اس نے جھرجھری لی اور بے ہوشی آہستہ آہستہ نیم غنودگی کی کیفیت میں تبدیل ہونے لگی اور وہ ہولے ہولے کراہنے لگا۔

رفتہ رفتہ وہ آنکھیں کھول کر اپنے گرد و پیش کا جائزہ لینے کے قابل ہوا تو زیرو واٹ کے بلب کی مدھم روشنی میں چار سایوں کو اپنے گرد دیکھ کر وہ خوف زدہ ہو گیا۔

"اب تم ہوش میں آ گئے ہو تو اپنے بارے میں سب کچھ بتاتے چلے جاؤ۔" میں نے سرد اور سفاکانہ لہجے میں کہا "تمہارے پاس زیادہ وقت نہیں ہے۔ تم نے ہٹ دھرمی سے کام لیا تو ہم تمہیں گولی مار کر یہاں سے نکل جائیں گے۔ تمہاری لاش میں تعفن پیدا ہونے سے پہلے کسی کو تمہارے انجام کا علم نہیں ہو سکے گا۔"

"میں درد سے مرا جا رہا ہوں۔" وہ گھگھیاتے ہوئے بولا "میرے لئے اپنے نچلے دھڑ کو ہلانا بھی مشکل ہو رہا ہے۔ پتا نہیں تم نے میرے ساتھ کیا سلوک کیا ہے....."

میں نے بے رحمی سے اس کی بات کاٹ دی اور اس کا حوصلہ پست کرنے کے لئے کہا "ابھی کچھ نہیں ہوا صرف ایک گولی

گھر میں پیوست ہوئی ہے۔ دوسری گولی سیدھی دل میں
...کی اور تمہیں ہر تکلیف سے نجات مل جائے گی۔" اپنی دھمکی
...اکرنے کے لئے میں نے پستول ہاتھ میں لے لیا۔
"...معینا تم سے کوئی رنجش نہیں ہے۔ مجھے معاف کردو" وہ
...بزدل ثابت ہوا۔ اس کی آواز ایک ہی دھمکی پر ...
...تھی "بڑی رقم کے لالچ نے مجھے اندھا کردیا تھا۔ اگر اس کوٹھی
...میں میری آنکھیں مجھے دھوکا نہیں دے رہیں تو تم استاد زبی
...تم میرے محسن ہو۔ اگر مجھے ذرا بھی شبہ ہوتا کہ مجھے تمہارے
...استعمال کیا جارہا ہے تو میں بھول کر بھی اس طرف کا رخ نہ
...کرتا۔"

اس نے مجھے پہچان لیا تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ میرے ذہن
...ہونے والا شناسائی کا احساس بے بنیاد نہیں تھا۔ یقیناً میں
...نے کہیں دیکھ چکا تھا یا شاید کافی عرصے تک دیکھتا رہا تھا جو اس کے
...خال میرے ذہن کے کسی گوشے میں اٹک کر رہ گئے تھے۔
"...اگر تم مجھ سے واقف ہو تو یہ بھی جانتے ہو گے کہ میں
...دشمنوں کے حق میں بہت سفاک ہوں۔" میں نے کسی ہیر پھیر کے
...کہا "سب سے پہلے یہ بتانے چلو کہ تم مجھے کیسے پہچانتے ہو اور
...نے تم پر کیا احسان کیا تھا؟"
"جب بدرو دارالحکومت میں ہیروئن کے اڈے چلاتا تھا تو میں اس
...ڈرائیور تھا" وہ پھنسی پھنسی آواز میں بولا اور میرا ذہن اچانک
...صاف ہوتا چلا گیا۔ مجھے دیگر واقعات کے ساتھ یہ بھی یاد آگیا کہ
...کا نام ٹونی ہوا کرتا تھا۔ وہ اول درجے کا شرابی اور جواری
...ہونے کے ساتھ ہی اپنی آوارہ بیوی کا قاتل بھی تھا۔ اپنی بیوی کے
...قتل کے معاملے میں وہ گرفتاری سے صاف بچ گیا تھا لیکن بدرو دارا
...کے مال میں غبن کرنے کے الزام میں اس بری طرح عتاب میں آیا
...کہ بدرو نے اپنے دوسرے آدمیوں کو عبرت دلانے کے لئے اس
...کی زندگی عملاً جہنم بنادی تھی۔ اسے ایک تہ خانے میں ستون سے
...باندھ کر تین دن تک چابکوں سے اس بری طرح پیٹا گیا تھا کہ اس
...کے پورے جسم کی کھال جگہ جگہ سے ادھڑ گئی تھی۔ اس تہ خانے
...میں بدرو خود بیٹھا تھا اور وہاں اس کے آدمیوں کی آمد ورفت
...جاری رہتی تھی۔ لین دین اور ہیرپھیر کے اوقات میں
...بدرو کا محافظ چابک لے کر ٹونی پر پل پڑتا تھا اور دوسرے اس کے
...عبرت ناک حشر پر کانوں کو ہاتھ لگانے تھے۔
یہ اتفاق تھا کہ ان ہی دنوں میں بدرو کے اس خفیہ ٹھکانے پر
...پہنچا۔ مجھے دیکھتے ہی ٹونی نے مدد کے لئے چلانا شروع کردیا اور
...میں نے معاملے کی چھان بین کئے بغیر اسے کھولنے کا حکم جاری
...کردیا۔ بدرو کی مجال نہیں تھی کہ میرے حکم سے سرتابی کرتا۔ ٹونی
...آزاد ہوتے ہی اس کے قدموں میں گر گیا۔
...ہمدردی کا سبب یہ تھا کہ اپنے مالک کے عتاب میں آنے
...سے قبل ٹونی اس کا خاص معتمد ہوا کرتا تھا اور میں جب بھی بدرو

کے ساتھ ہوتا تو بہت بڑھ چڑھ کر میری خدمت کیا کرتا تھا۔ اس
زمانے میں ٹونی کے حوالے سے میرا یہ ریکارڈ ہوا کرتا تھا کہ ٹونی کی
آزادی کے بعد بدرو نے اس کی حرکتوں کی تفصیل تک بتانے سے
گریز کرنا چاہا۔ اس کا فلسفہ تھا کہ جسے میں نے معاف کردیا وہ ہر
الزام اور خیانت سے بری ہو گیا۔
میرے اصرار بلکہ حکم پر بدرو نے بتایا کہ ٹونی نے اپنی جوئے کی
لت کی وجہ سے نصف کلو سے زائد ہیروئن اور بیس ہزار کی رقم
ہضم کرلی تھی۔ بدترین لعنت ملامت اور معافی تلافی کے بعد میں
نے ٹونی کو اپنے مالک کا وفادار رہنے کا حکم دے کر چھوڑ دیا تھا۔
شاید وہ اپنی اسی جان بخشی کے حوالے سے میرے احسان کا ذکر
کررہا تھا۔ یہ سب باتیں اس کے بتائے بغیر مجھے یاد آتی چلی گئیں۔
ٹونی پھنسی پھنسی اور روندھی ہوئی آواز میں اپنی زندگی کا وہ
ناقابل فراموش واقعہ سناتا رہا۔ میں خاموش ہی رہا کیونکہ دوسروں
کو اس بارے میں کچھ معلوم نہیں تھا۔ مجھے غزالہ کے چہرے پر تحیر
کی واضح جھلکیاں نظر آرہی تھیں۔ شاید اسے یقین نہیں آرہا تھا کہ
ہماری کمین گاہ پر حملہ آور ہونے والا میرا کوئی پرانا شناسا ہو سکتا
ہے۔
"تمہیں اپنے محسن کے گھر پر دھاوا بولتے ہوئے شرم نہیں
آئی؟" اس کی پوری بات سننے کے بعد سلطان شاہ خاموش نہیں رہ
سکا "تم یہاں کس لئے آئے تھے؟"
"تم مجھ سے قسم لے لو... میں حلف اٹھانے کو تیار ہوں۔
میرے فرشتوں کو بھی علم نہیں تھا کہ اس مکان میں استاد زبی سے
سامنا ہوگا۔ میں سب کچھ ہو سکتا ہوں مگر احسان فراموش نہیں
ہوں۔"
"پھر یہاں اپنی کیا ایسی کی تیسی کرانے آئے تھے؟" سلطان
شاہ غرایا۔
"مجھے بتایا گیا تھا کہ یہ مکان غیر آباد ہے۔ بس احاطے میں دو
گارڈ ادھر گھومتے رہتے ہیں جو خطرہ دیکھ کر بس ہوائی فائر کرسکتے ہیں۔
مجھے نشانہ نہیں بنائیں گے۔ مجھے پانچ ہزار روپے کے عوض صرف
اتنا کام بتایا گیا تھا کہ وقفے وقفے سے دو تین مرتبہ احاطے کی دیوار
سے چوکیداروں کو اپنی جھلک دکھا کے غائب ہو جاؤں۔ میں مغرب
کے بعد ہی ادھر آگیا تھا۔ میں نے شام کو بھی دیوار پر سے جھانکا
تھا۔ میرا سایہ دیکھ کر ایک گارڈ نے ہوائی فائر کیا تو میں غائب ہو گیا۔
اس مرتبہ بھی میرا خیال تھا کہ ہوائی فائر ہوگا اور میں واپس لوٹ
جاؤں گا لیکن اس بار میں پیچھے سے مارا گیا۔ شاید تم لوگ باہر کی
دیکھ بھال سے بھی غافل نہیں تھے...."
"یہ جھوٹ بول رہا ہے" دردانے سرد لہجے میں اپنا فیصلہ صادر
کردیا "اس کا خیال ہے کہ یہ ہمیں احمق بنانے میں کامیاب
ہو جائے گا۔ دیوار پر سے جھانک کر بھاگ جانے کی کہانی بے بنیاد
ہے۔"

"میں استاد جی کے سامنے جھوٹ نہیں بول سکتا" وہ گڑگڑایا۔ "میں نے ایک ایک لفظ سچ کہا ہے۔ شاید کچھ لوگ اس گھر کے مالک کو ڈرانا چاہتے ہیں کہ مسلح گارڈز رکھنے کے باوجود یہ گھر محفوظ نہیں ہے۔"

"تمہارا دماغ اسی قدر چل رہا ہے تو ذرا یہ بھی بتاؤ کہ مالک کو ڈرا کر وہ لوگ کیا مقصد حاصل کرنا چاہتے ہیں؟" اس بار سلطان شاہ نے سوال کیا تھا۔

"یہ سب مجھے نہیں معلوم" وہ بے بسی سے بولا "کام بہت آسان تھا۔ ذرا سی محنت کے پانچ ہزار مل رہے تھے۔ بس یہی لالچ مجھے لے ڈوبا۔"

"تمہیں بدرو نے یہاں بھیجا تھا؟" میں نے اس کی بات کاٹ کے سوال کیا۔

اس کا سر نفی میں ہلنے لگا "جی! لائن بدلنے کے بعد بدرو نے مجھے نکال دیا تھا۔ میں اب پہلوان کے اڈے پر کام کرتا ہوں مگر اس چکر میں کسی کا دخل نہیں ہے۔ ایک آدمی نے فون پر بات کی تھی۔ وہ لہجے سے غیر ملکی معلوم ہو رہا تھا۔ ساری بات ٹوٹی پھوٹی اردو میں ہوئی تھی۔ ایک بچہ آج وہ میرے رقم کا لفافہ لایا تو یہ کام بنا ہوا۔ اس نے کہا تھا کہ وہ صبح فون کر کے مجھ سے رپورٹ لے گا۔"

ہم نے اسے اچھی طرح جانچا لیکن وہ اپنے اسی بیان پر قائم رہا جو قرین قیاس معلوم ہوتا تھا۔ اس کے بیان سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ اس سے فون پر رابطہ کرنے والا ایلین ہی تھا جو ہر قیمت پر میرا سراغ لگانے پر تلا ہوا تھا لیکن ٹولی اس بات کا جواب نہیں دے سکا کہ ایلین جیسے غیر ملکی کو پہلوان کے اڈے کا فون نمبر کیسے معلوم ہوا۔ پانچ ہزار روپے یک مشت ہاتھ آنے کی خوشی میں اس نے اس بارے میں سوچنے کی زحمت ہی نہیں کی تھی۔

اس سے بازپرس کا وہ نتیجہ اطمینان بخش نہیں تھا لیکن میری دانست میں وہ سارے واقعات ایک خاص سمت کی نشان دہی کر رہے تھے۔ بدرو دادا گزرے ہوئے دنوں میں ہمارا ساتھی کار رہ چکا تھا۔ اس کے جہانگیر سے بعد میں بھی خاصے مراسم رہے تھے۔

جہانگیر کی طرح وہ بھی اپنی پرانی منشیات فروشی سے تائب ہو کر نئے دھندے میں لگ گیا تھا اور کراچی سے شمالی علاقوں تک مال برداری کے ٹرک چلانے لگا تھا لیکن اس کام میں اس کی اصل کمائی ہیر پھیر کے ذریعے ہوتی تھی۔ مال برداری کی آڑ میں وہ بھاری معاوضے پر غیر قانونی اسلحہ کی نقل و حمل کا کام کرتا تھا اور اسی چکر میں وہ افغان سردار باچا گل کی ہیروئن کراچی کی منڈی تک لاتا تھا۔

ہم چاروں کو کراچی سے اغوا کر کے کاغان پہنچانے میں اس نے اہم کردار ادا کیا تھا۔ بعد میں اندازہ ہوا کہ اس نے یہ کام بے خبری میں کیا تھا۔ اسے علم ہی نہیں ہو سکا تھا کہ کاغان لے جائے جانے والے چاروں قیدیوں میں میں بھی شامل تھا۔ میں نے ٹرک پر موجود اس کے دونوں آدمیوں کو اپنے بارے میں بتا دیا تھا۔ مجھے یقین تھا کہ ہم لوگوں سے متعارف ہونے کے باوجود اس کے آدمیوں نے کراچی واپس لوٹنے کے بعد اسے میرے بارے میں تفصیل سے آگاہ کر دیا ہوگا۔

میرے ساتھ ہونے والی زیادتی سے واقف ہونے کے بعد اصولی طور پر بدرو دادا پر لازم تھا کہ میری کراچی میں موجودگی سے باخبر ہونے کے بعد وہ مجھ سے مل کر معذرت کے ساتھ اپنی صفائی پیش کرتا تاکہ ہر قسم کی غلط فہمیاں دور ہو جائیں لیکن اس نے ایسا نہیں کیا۔

میں اپنے جھگڑوں میں ایسا الجھا رہا کہ اسے فراموش کر بیٹھا۔ شاید میرے ذہن میں یہ بات رہی ہو کہ میری مدہوشی کی وجہ سے وہ میری واپسی سے لاعلم تھا لیکن ایسا نہیں تھا۔ اس نے یک طرفہ طور پر یہ سمجھ لیا تھا کہ مجھے کراچی سے اٹھا کر چھجا سرائے میں باچا گل کے کارندوں کے حوالے کرنے کے عمل کے بدلے میں معاف نہیں کر سکتا تھا۔ اس نے مصالحت کی کسی کوشش کے بجائے میری مکمل بیخ کنی پر کمر باندھ لی تھی اور میرے دشمنوں کا بھرپور تعاون کر رہا تھا۔

موتی لال کے بیان سے یہ بات ثابت ہو چکی تھی کہ ایلین نے شہر میں میری تلاش میں ناکامی کے بعد بدرو دادا سے رجوع کیا تھا۔ بدرو نے خباثت کا مظاہرہ کرتے ہوئے اسے نہ صرف جہانگیر کی فیکٹری کے بارے میں بتا دیا بلکہ ٹولی کے بارے میں بھی معلومات فراہم کر دیں جو مجھ سے اچھی طرح واقف تھا۔ بعد کی باتوں کا پتا لگانا زیادہ دشوار نہیں تھا۔ ایلین نے فون پر میرا ذکر کیے بغیر ٹولی کو جہانگیر کے گھر میں سراسیمگی پھیلانے پر مامور کر دیا۔ بظاہر اس کا مقصد یہ معلوم ہوتا تھا کہ فیکٹری سے قدم اکھڑنے کے بعد ہم اس گھر میں پناہ نہ لے سکیں۔

ٹولی دوسری بار بھی اپنی حاضری لگانے کے بعد غائب ہو جاتا تو ایلین کا مقصد پورا ہو جاتا۔ ہم لوگ عدم تحفظ کے احساس کے تحت وہاں سے نکل کھڑے ہوتے اور شہر میں کہیں نہ کہیں بکھر جاتے لیکن یہ اس کی بدقسمتی تھی کہ فرزانہ نے ٹولی کو نادیدہ پر دیکھ لیا اور وہ میرے ہاتھوں زخمی حالت میں پکڑا گیا۔

ٹولی جو کچھ جانتا تھا وہ بتا چکا تھا۔ اس سے مزید کوئی بات نہیں اگلوائی جا سکتی تھی۔ ایلین کے بارے میں کچھ جاننے کے لیے بدرو پر ہاتھ ڈالنا ضروری ہو گیا تھا۔ ہماری مخالفت میں جس شخص کا نام سامنے آ رہا تھا اس سے اس کے ناپاک عزائم صاف ظاہر تھے۔

ٹولی کا قصہ بہت بعد میں سامنے آیا تھا۔ میں اس سے پہلے جہانگیر کے متمول گھر کو خیرباد کہہ کر کلفٹن کے علاقے میں کوئی فلیٹ کرائے پر لینے کا ارادہ کر چکا تھا۔ اس دوران میں ایلین بذات خود دو بار اس گھر پر آ چکا تھا۔ دوسری بار اس کے ساتھ دو بدمعاش بھی تھے۔ ٹولی کا چکر اس کے علاوہ تھا۔ وہ ان دنوں جہانگیر کے گھر کو بہت زیادہ اہمیت دے رہا تھا۔ مجھے خوف تھا کہ اشتعال اور مایوسی کے عالم میں وہ کسی بھی وقت جہانگیر

بلڈری کی طرح اس کے گھر کو بھی تباہ کرنے کی کوشش کر سکتا تھا۔
پولیس کے آنے سے پہلے ہی ہمارا یہاں سے نکل جانا ضروری تھا۔

میں ٹونی کے بارے میں ایک سفاکانہ فیصلہ کر چکا تھا۔ مجھے پہچان لینے کے بعد اس کا زندہ رہنا خطرناک ثابت ہو سکتا تھا۔ ایلن یا اس کا کوئی پروردہ بدمعاش ذرا سے تشدد کے بعد ٹونی سے میرا پتا حاصل کر سکتا تھا۔ ایلن میرا بو سونگھتا ہوا جہانگیر کی فیکٹری اور وہاں سے اس کے گھر پہنچ چکا تھا۔ اگر اسے یہ معلوم ہو جاتا کہ ٹونی نے چند گھنٹے بھی اس چھت کے نیچے گزارے تھے تو وہ میری اگلی منزل کے بارے میں بھی صحیح اندازہ لگا سکتا تھا۔

ٹونی کے دیگر جرائم ایک طرف تھے لیکن میں اچھی طرح جانتا تھا کہ وہ اپنی بیوی کا قاتل تھا اور ایک قاتل کے لئے موت کی سزا سے بہتر کوئی اور فیصلہ نہیں ہو سکتا تھا۔

الجھن صرف یہ تھی کہ سیکیورٹی گارڈز کو ہماری حویلی میں ایک زندہ قیدی کی موجودگی کا علم تھا۔ اگر ہم اسے مار کر یہیں چھوڑ جاتے تو دونوں گارڈز قتل کے الزام سے اپنی گردن بچانے کے لئے پولیس کے سامنے پوری کہانی دہرا دیتے اور مالک مکان کی حیثیت سے جہانگیر پولیس کی تلاش کی مہم کا نشانہ بن جاتا۔

"اسے بے ہوش کر دو" میں نے خاص طور پر کسی سے مخاطب ہوئے بغیر ہدایت دی اور ویرا نے فوراً ہی ٹونی کی کنپٹی پر سخت ٹھوکر رسید کر کے میری ہدایت کو عملی جامہ پہنا دیا۔ اس وقت ویرا کے پیروں میں وہی سخت اور خطرناک جوتے تھے جو وہ مارمن کے قتل کی رات خاص طور پر پہن کر گئی تھی۔ ٹونی اس شدید ضرب پر بس ایک جھرجھری لے کر ساکت ہو گیا۔

"مجھے معلوم ہے کہ تم اسے راستے سے ہٹانے کا فیصلہ کر چکے ہو" سلطان شاہ نے چند ثانیوں بعد بوجھل سکوت توڑتے ہوئے کہا۔ "لیکن ہم ایک لاش کے ساتھ کب تک یہاں چھپے رہ سکیں گے۔ محافظوں کی نظر بچا کر ہم کسی بھی وقت اسے ٹھکانے نہیں لگا سکتے۔ رات والے گارڈز کے جانے سے پہلے ہی دن والے گارڈز آ جائیں گے ہم کسی مشکل میں بھی پھنس سکتے ہیں۔"

"کوئی مشکل پیش نہیں آئے گی۔ ہم آج کی رات یہاں بسر نہیں کریں گے۔ جو کچھ میں نے سوچا ہے وہ کامیاب رہا تو ٹونی زندہ حالت میں ہمارے ساتھ جائے گا۔" سلطان شاہ نے مجھے بات مکمل نہیں کرنے دی اور درمیان میں ہی بول پڑا۔

"ہمیں شہر میں اپنے لئے ٹھکانا ڈھونڈنا دشوار ہو رہا ہے۔ اس مصیبت کو گلے میں لٹکا کر کہاں لئے لئے پھریں گے۔ یہ زندہ اشتہار کسی بھی وقت مروا دے گا۔ اسے یہیں کہیں دفن کر دو۔"

"اس کے ہاتھ پیر باندھ کے منہ میں کپڑا ٹھونس دو" میں نے اس کی بات سنی ان سنی کر کے کہا "میں باہر کا چکر لگا کے ابھی واپس آتا ہوں۔" یہ کہہ کر میں ڈرائنگ روم کی طرف چل دیا۔

"گھر سے باہر نہ نکل جانا" ویرا نے نیچی آواز میں ہانک لگائی۔ ہم سب ہی فضا میں بدترین خطرات کی بو سونگھ رہے تھے۔ ایلن میری توقع سے زیادہ خطرناک ہوتا جا رہا ہے۔"

میرے ذہن میں تیز رفتار فرسٹ میں ملبوس دبلے پتلے دراز قامت اور عینک ایلن کا حلیہ گھوم گیا۔ بظاہر وہ مغرب کا کوئی بے پروا ریسرچ اسکالر نظر آتا تھا جو اپنے تحقیقاتی موضوع پر کام کرتے کرتے اکتا کر تبدیلی کے لئے باہر نکل پڑا ہو۔ خود میں نے بھی اسے بہت زیادہ اہمیت نہیں دی تھی لیکن وہ بہت تیزی کے ساتھ حالات پر اپنی گرفت مضبوط کرتا جا رہا تھا۔

میں دروازہ کھول کر تاریک برآمدے میں نکلا تو دونوں گارڈز فکرمند ہوتے ہوئے لان کے سرے پر کھڑے نیچی آوازوں میں باتیں کر رہے تھے۔ میں ڈرائنگ روم کا دروازہ بھینچ کر پلٹا تو وہ دونوں تیزی سے میری طرف بڑھ آئے۔

"کیا ہوا؟ قیدی کیا کہتا ہے؟" ان میں سے ایک نے پُرتجسس لہجے میں پوچھا۔

"کچھ نہیں" میں نے ایک گہرا سانس لے کے کہا "شاید اس کی ریڑھ کی ہڈی پر زخم آیا ہے اور وہ مسلسل بے ہوشی کی حالت میں ہے۔ اب ہمیں یہاں گھٹن محسوس ہونے لگی ہے۔"

"تم ٹھیک کہتے ہو صاحب۔ جب سے تم لوگ یہاں آئے ہو مسلسل کچھ نہ کچھ ہو رہا ہے۔ اگر قیدی مر گیا تو بڑی گڑبڑ ہو جائے گی۔ تم نے اسے حبسِ بےجا میں رکھا ہوا ہے۔ ہمیں ہیڈ آفس کی طرف سے سخت ہدایت ملی ہے کہ کوئی واردات ہوتے ہی علاقہ پولیس کو اطلاع دینی چاہئے۔ میرا خیال ہے کہ تم نے بہت دیر تک اس کے ہوش میں آنے کا انتظار کر لیا۔ اب ہمیں فون کر کے پولیس کو بلا لینا چاہئے تاکہ ہم سب ہی کسی مصیبت سے بچے رہیں۔"

"تمہیں معلوم ہے کہ ہم ماران کے مقابلے سے خوف زدہ ہیں۔ پولیس کے آنے ہی بات بگڑ جائے گی۔ ہم خاموشی کے ساتھ قیدی کو کہیں ڈال آنا چاہتے ہیں۔"

"یہ نہیں ہو سکتا" اس نے فیصلہ کن لہجے میں میری بات کاٹ دی "وہ زخمی ہو کر بھاگ بھی جاتا تو ہم کو رپورٹ کرانی پڑتی۔ اب تو وہ تمہارے قبضے میں ہے۔ پولیس والے پہلے اس کا علاج کرائیں گے پھر مار مار کر سب کچھ اگلوا لیں گے۔ تمہیں یا ہم لوگوں کو ایسا کوئی اختیار حاصل نہیں ہے۔"

لمحہ بھر کے لئے میں الجھ گیا۔ میں اندر سے یہ سوچ کر آیا تھا کہ ان دونوں کو زبان بندی اور چشم پوشی اختیار کرنے کے بدلے میں ایک معقول رقم کی پیشکش کر کے میں ٹونی کو وہاں سے سوار کرا کے کہیں ٹھکانے لے جانے کا بندوبست کروں گا پھر ہم کہیں پر بھی اسے مار کر اس کی لاش سے چھٹکارا حاصل کر لیتے لیکن اس گارڈ نے قانونی باریکیوں کا ذکر چھیڑ کر الجھن پیدا کر دی تھی۔

سناً مجھے وہ باتیں یاد آ گئیں جو میں دوسرے گارڈ سے کرتا رہا تھا۔ میں نے فوراً ہی پانسا پھینکا "تم دونوں کی ڈیوٹی اس مکان کے احاطے میں ہے۔ تم باہر جا کر کوئی کارروائی نہیں کر سکتے۔ قیدی اندر آنے سے پہلے زخمی ہو چکا تھا۔ باہر کے معاملات سے تمہارا تعلق نہ

سکتے ہو۔ بس تمہیں یہ بھول جانا ہوگا کہ فائر ہونے کے بعد قیدی کو اس مکان میں لایا گیا تھا۔ تم چاہو تو اس کے بدلے بونس کما سکتے ہو۔"

"صاحب کی بات ٹھیک ہے۔ ہم لوگ اپنی ڈیوٹی پر تھے۔ ہمیں کیا معلوم کہ باہر کیا ہو رہا تھا" اس کے دوسرے ساتھی نے اسے لقمہ دیا "اس معاملے میں بے چاری عورتیں بھی بلاوجہ پریشان ہوں گی کیونکہ وہی قیدی کو اندر لائی تھیں۔"

ان دونوں میں بحث چھڑ گئی۔ میری بونس کی پیشکش پر کوئی تبصرہ کرنے کا مطلب یہ تھا کہ میری وہ پیشکش قبول کرلی گئی تھی اور وہ دونوں امکانی خطرات وغیرہ کا ذکر کر کے اس سمجھوتے سے زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھانا چاہتے تھے۔

ان دونوں کی بحث آرائی میں مخل انداز ہو کر میں نے مزید چارا ڈالا "تم میری بات مان لو تو میں تمہاری ہر معقول بات مان لوں گا۔ ہم پریشانیوں سے بچنے کے لئے کوئی بھی قابل قبول قیمت ادا کرنے کو تیار ہیں لیکن دس لاکھ کا تاوان ہمارے بس سے باہر ہے۔"

پہلا گارڈ حریصانہ ہنسی کے ساتھ بولا "لاکھ تو بہت چھوٹی رقم ہوتی ہے۔ وہ ہزاروں میں بات کرنے تو شاید ...ا تاوان حاصل کرلیتے۔ جس گھر کی عورتیں پستول چلا کر بدمعاشوں کو مار لینے کا حوصلہ رکھتی ہوں وہ اپنی رقم اس طرح بے کار نہیں کرتا۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" میں نے اس کے تبصرے کی گہرائی کو یکسر نظرانداز کرتے ہوئے کہا "خون پسینے کی کمائی تھوڑے ہی سے تمہیں لٹائی جاسکتی۔ ہم بالکل ہی زردہ ...ک نہیں ہیں۔"

"بس پانچ ہندسے پورے ہوں تو بات بن جائے گی" اس نے ناشد طلب انداز میں اپنے ساتھی سے مخاطب ہو کر کہا "شریف لوگوں پر زیادہ بوجھ نہیں ڈالنا چاہئے لیکن بونس اتنا ضرور ہو کہ ہمارے بال بچوں کا کچھ بھلا ہو جائے۔ ایجنسی کی تنخواہ سے تو دال روٹی بھی مشکل سے چلتی ہے۔"

وہ واضح طور پر دس ہزار کی قیمت کا مطالبہ کر رہا تھا لیکن اندھیرے میں اس کی آنکھوں میں جو حریصانہ چمک نمودار ہوئی تھی اس نے مجھے چوکنا کر دیا۔ میں کسی اعتراض کے بغیر رضامندی کا اظہار کر بیٹھتا تو وہ کل دس ہزار سے دس ہزار فی کس پر بھی مچل سکتا تھا۔

قدرے طویل رد و کد کے بعد دس ہزار روپے پر معاملہ طے پاگیا۔ رقم اور زیورات کی پوٹلیاں گاڑی میں منتقل کرنے سے پہلے میں نے جہانگیر کی رقم میں سے بڑے نوٹوں کی چند گڈیاں الگ کرکے ان کے مساوی ڈالر اس رقم میں ملا دیئے تھے۔ میں ان میں سے زیادہ باتونی اور چالاک گارڈ کو اپنے ساتھ اندر لے گیا۔ اسے ٹونی کے پاس چھوڑ کر اندر سے دس ہزار کے نوٹ لایا اور اس کے حوالے کر دیئے۔ اس نے نوٹ گنے بغیر اپنی اندرونی جیب میں رکھ لئے۔

"تمہاری تیاری مکمل ہے" وہ ٹونی کے بندھے ہوئے ہاتھ اور پیروں کا جائزہ لے کر بولا "اسے کب تک باہر لے جانے کا ارادہ ہے؟"

"ہم جلد ہی نکلیں گے۔ تم اسے گاڑی کے پائیدان ... ڈلوا دو" میں نے کہا۔

میری ہدایت پر دوسرے افراد جہانگیر کی خواب گاہ میں رکے ہوئے تھے۔ میں نے سلطان شاہ کو آواز دے کر بلایا۔ گارڈ کے ساتھ مل کر ٹونی کو گاڑی میں پہنچانے کے کام ... گاڑی کے اندرونی حصے کو خون کے دھبوں وغیرہ سے بچانے کے لئے میں نے اسے گھر کی چادریں استعمال کرنے کی اجازت دے ... تھی۔ ہم وہ بھرا پرا گھر یوں ہی چھوڑ کر جا رہے تھے۔ میری فکر کہہ رہی تھی کہ وہ سب بے کار ہونے والا تھا۔ جہانگیر ... اس سامان میں سے کوئی چیز استعمال کرنے کا موقع نہیں ملا ... الین کتوں اور بندروں وغیرہ کو زینت دیتے رہتے تو ... ایک ... کی طرح جہانگیر کے عمر بھر کے جمع کئے ہوئے اثاثوں کو ... قل کیا تھا۔

سلطان شاہ کو گارڈ کے ساتھ مصروف چھوڑ کر میں ... چلا آیا۔ غزالہ میرے اگلے پروگرام کے بارے میں بے حد ... تھی۔ میں نے اسے بتایا کہ اس وقت میرے ذہن میں ... فرار اور ٹونی کے بے کار وجود سے چھٹکارے کے سوا کوئی ... نہیں تھا۔

"ہم بے موت مارے جائیں گے" ویرا کے ... میں چونکے بغیر نہ رہ سکا۔

"تمہارا خیال ہے کہ اس بندے ہے ران میں ہم محفوظ ... "کسی منصوبے کے بغیر ہم چاروں رات بھر شہر کی سڑکوں پر آوارہ گردی کرتے رہے تو کہیں نہ کہیں پولیس سے ٹکراؤ ہوگا۔ شہر کے ہر پولیس والے نے آج کا اخباری اشتہار اپنے ... میں بسالیا ہوگا۔ رنگ روپ اور حلیوں کی تبدیلی کے باوجود ہم پر شبہ ہو گیا تو بچنا مشکل ہو جائے گا۔"

اسی وقت سلطان شاہ کمرے میں آگیا "گارڈ کہہ رہا ہے قیدی ڈگی میں ٹھیک رہے گا۔"

"میں جو کہہ رہا ہوں وہی کرو" غیر ارادی طور پر میری غراہٹ میں تبدیلی ہو گئی "اسے ڈگی سے نکال کر کہیں ... بن جائے گا۔ بلکہ ان سے دروازہ کھول کر باہر جھانکنا زیادہ ... ثابت ہو گا۔ جاؤ اور کام ختم کر کے جلدی واپس آؤ۔"

میرے تیور دیکھ کر وہ الٹے پاؤں واپس لوٹ گیا۔ ویرا خاموش رہی۔

میں نے ریسیور اٹھا کر ان دونوں سے کہا "تم اپنے کام کا ... سامان سمیٹ لو۔ ہو سکتا ہے کہ ہم فوری طور پر کسی ... کا رخ نہ کرسکیں۔ سامان گاڑی میں ڈال لو۔ ہتھیار اپنے ... مگر ... شخص پوری طرح مسلح رہے گا۔"

وہ دونوں بھی باہر نکل گئیں اور میں فون پر جہانگیر کے اسپتال کا نمبر ملانے لگا۔

اس وقت رات کے گیارہ بجنے والے تھے اور مجھے اندیشہ تھا کہ اسپتال میں ملنے والی فراخ دلانہ آزادی کی بنا پر جہانگیر اس وقت اپنی ترنگ میں ہوگا لیکن میرے لئے یہ بہت ضروری تھا کہ میں اسے گھر سے اپنی روانگی کے بارے میں باخبر کردوں تاکہ وہ بھی تنہائی اور بے زاری کے عالم میں ادھر کا رخ کرنے کا کوئی امکانی ارادہ ملتوی کردے۔

سلسلہ ملنے پر اسپتال کی ٹیلی فون آپریٹر نے مجھ سے معذرت کی کہ اس وقت وہ مطلوبہ مریض سے میری بات نہیں کرا سکتی۔ میرے اصرار پر اس نے مطلع کیا کہ مریض مسکن دواؤں کے زیر اثر اس وقت تک سوچکا ہوگا اور کسی وجہ سے اسے نیند نہ بھی آ گئی ہو تو وہ ذہنی یکسوئی سے بات کرنے کے قابل نہیں ہوگا۔ مجھے معلوم تھا کہ وہ مسکن دوائیں کارگر رہی ہوں گی ورنہ اب سیٹ اسپتال کے بیشتر عملے کو علم ہوچکا ہوگا کہ جہانگیر اپنے کمرے میں پڑا کیا کرتا رہتا ہے۔

جب آپریٹر کو کسی طرح گلو خلاصی ہوتی نظر نہ آئی تو اس نے مجبوری کے عالم میں میرے فون کی لائن جہانگیر کے کمرے میں منتقل کردی۔

جہانگیر واضح شناخت سے بچنے کے لئے اسپتال میں انور جہانگیر بنا ہوا تھا۔ اسی طرح میں نے بھی آپریٹر کو اپنا نام ولاور بتایا تھا۔ جہانگیر واقعی نیند کی جھونک میں تھا۔ فون پر اس کی لہراتی ہوئی آواز سنائی دی تو اس میں مکمل اجنبیت رچی ہوئی تھی۔

”ہوش میں آکر میری بات سنو۔ میں تمہارا بزرگوار دلاور بول رہا ہوں“ میں نے اسے پچکارتے ہوئے کہا ”حالات بہت خراب ہوگئے ہیں۔“

”حالات کو گولی مارو“ میری آواز پہچان کر وہ لڑکھڑاتی ہوئی آواز میں چہکنے لگا ”میں اس وقت پریشانی کی کوئی بات سننے کے موڈ میں نہیں ہوں۔ میری محفل خراب مت کرو۔ اگر تم بھی دل لگی کے موڈ میں ہو تو فوراً یہاں آجاؤ۔“

”ہم تمہارا گھر خالی کررہے ہیں“ میں نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا ”یہاں کسی وقت بھی کوئی ہنگامہ ہوسکتی ہے۔ اب ادھر کا رخ نہ کرنا۔ تمہاری چیزیں میرے پاس ہیں۔ جب بھی موقع ملا میں تم تک پہنچادوں گا۔“

”کیوں مجھے خوف زدہ کررہے ہو؟“ ذہنی دُوری کے ساتھ اس کی آواز ابھری ”تمہارے ہوتے ہوئے کہیں کوئی گڑبڑ نہیں ہوسکتی۔ تم میری جان اور ایمان ہو۔ مجھے معلوم ہے کہ تم کوئی نہ کوئی گربندھ کھاکر سب کچھ ٹھیک کرلوگے۔“

”میں مشکل میں ہوں“ میں نے اپنی بات اس کے ذہن میں بٹھانے کے لئے سختی سے کہا ”اگر تم نے میری اس وارننگ کو بار نہ رکھا تو مجھے تمہارے انجام پر شدید دکھ ہوگا.....“

”ارے باپ رے!“ اس کی بوکھلائی ہوئی آواز ابھری ”تم تو میرا موڈ چوپٹ کرنے پر تلے ہوئے ہو۔ ایسی ہی بات ہے تو میں بھول کر بھی ادھر کا رخ نہیں کروں گا۔“

”بس میں تمہیں یہی سمجھانا چاہ رہا تھا“ اس کا وعدہ سننے ہی میں نے فون بند کردیا۔

میں ریسیور کریڈل پر رکھ ہی رہا تھا کہ فضا ایک اضطراری انسانی چیخ سے گونج اٹھی۔ آواز بہت قریب کی تھی۔ ہم جن حالات سے دوچار تھے ان کی بنا پر اس بات کا تعین کرنا دشوار نہیں تھا کہ وہ چیخ ہمارے مکان کے احاطے ہی میں گونجی تھی۔

میں نے پستول نکال کر فوراً ہی لوڈ کیا اور ڈرائنگ روم کے راستے کی طرف دوڑ لگادی۔ میں یہ محسوس کرچکا تھا کہ اس وقت میرے سوا کوئی بھی اندر موجود نہیں تھا۔ سب لوگ میری ہدایت پر ضروری سازوسامان گاڑی میں جمانے میں مصروف تھے۔

وقت بہت تیزی کے ساتھ گزر رہا تھا۔ میں جہانگیر کی خواب گاہ سے نکل کر ڈرائنگ روم تک بھی نہ پہنچ پایا تھا کہ باہر سے کسی خوں خوار کتے کی وحشیانہ غراہٹ کے ساتھ ایک فائر کی آواز گونجی اور پھر اچانک ہی پرسکون فضا گولیوں کے وحشت ناک شور سے لرز اٹھی۔

میرے بدن میں خوف سے پھریریاں سی دوڑ گئیں۔ آخر کار میری وحشی حس کی للکار نتیجہ خیز ثابت ہوئی تھی۔ ہمارے دشمن شاید کسی اور منصوبہ بندی کے ساتھ میری تلاش میں جہانگیر کے مکان پر دھاوا بول چکے تھے۔ غنیمت یہ تھا کہ ہم سب بے خبری کے عالم میں نہیں گھیرے گئے تھے۔ وہ محافظوں سمیت پانچ مسلح افراد باہر ہی موجود تھے جو دشمن کی یلغار کو کافی دیر تک روک سکتے تھے۔

فائرنگ میں تواتر پیدا ہونے ہی غراتے ہوئے کتے نے مشتعل ہوکر بھونکنا شروع کردیا تھا۔ اس کی آواز سے صاف ظاہر ہورہا تھا کہ وہ برآمدے میں یا اس کے قریب ہی موجود تھا اور اپنی قوت شامہ کی مدد سے یہ فیصلہ کرنے کی کوشش کررہا تھا کہ اسے کدھر کی راہ اختیار کرنی چاہئے۔

شاید میرے وجود کی مانوس بو نے اس کتے کی مدد کی۔ جوں ہی میں ڈرائنگ روم کے دروازے پر پہنچا باہر سے تم راست تیزی سے اندر کی طرف لپکا اور پھر ایک قد آور چیار کتا میرے اوپر آپڑا۔ کتا اپنے شکار تک پہنچنے کے جوش میں بہت تیزی سے چھلانگ لگاکر اندر داخل ہوا تھا۔ وہ سخت مند جسم اور جنگلی کتوں کا مالک ہونے کے ساتھ بہت وزنی بھی تھا۔ میں کوشش کے باوجود اس کی زد سے بچ سکا اور نہ ہی اس کی جھونک سنبھال سکا۔ غنیمت یہ تھا کہ کتا اپنے شکار پر حملہ آور ہونے کی پوزیشن میں نہیں تھا ورنہ اس کے پنجے پہلے ہی وار میں میرا بدن ادھیڑ ڈالتے۔ اپنی مڑی ہوئی اگلی ٹانگوں کے ساتھ وہ میری چھاتی پر لپکا اور مجھے پشت کے بل گراتا ہوا آگے نکل گیا۔

خوں خوار کتوں کی تربیت کے سلسلے میں الپن کی مہارت ایک قیاس نہیں رہی تھی۔ کتے کی پہلی آواز سنتے ہی مجھے اندازہ ہوچکا تھا

کہ اسے میری بو پر سیدھا کر کے یہاں سے لایا گیا تھا۔ نیچے گرتے ہوئے میں نے سمجھ لیا تھا کہ میں اس وحشی کتے کے پلٹنے سے پہلے اپنے قدموں پر اٹھنے میں کامیاب نہ ہو سکا تو وہ اپنے نوکیلے دانتوں اور نکیلے پنجوں کے ساتھ میرے جسم پر سوار ہو کر مجھے لہولہان کر ڈالے گا۔

یہ میری خوش قسمتی تھی کہ نیچے گرنے کے باوجود لوڈ کیا ہوا پستول میری گرفت میں تھا۔ میں نے اپنے قدموں پر اٹھتے ہی پستول تان کر کتے پر فائر جھونک دیا۔ میرے خیال کے عین مطابق وہ رک کر مجھ پر حملہ آور ہونے کی تیاری کر رہا تھا۔

عجلت اور گھبراہٹ کی وجہ سے میرا پہلا نشانہ خطا ہو گیا۔ گولی کتے کے اوپر سے گزر گئی۔ اسی لمحے مجھے ادراک ہوا کہ میرا صرف ایک وحشی کتے سے مقابلہ نہیں تھا۔ میرے عقب میں ایک دوسرا جھبرا کتا آ چکا تھا اور میرے اوپر غرا رہا تھا۔

جانے کہیں ایلین میرے چیتھڑے اڑوانے کے لیے کتنے کتوں کا دستہ ساتھ لے کر آیا تھا۔

باہر وقفے وقفے سے زبردست فائرنگ ہو رہی تھی لیکن اس وقت مجھے صرف ان دو کتوں کی خون آشام غراہٹیں سنائی دے رہی تھیں جو موت بن کر مجھے اپنے نرغے میں لے چکے تھے۔

میں نے پلک جھپکنے میں فیصلہ کیا کہ میرے لیے جھبرا کتا زیادہ خطرناک تھا۔ سیاہ کتا مجھ سے قدرے دور تھا اور ایک فائر سے بچنے کی وجہ سے قدرے متردد بھی تھا جب کہ جھبرا کتا ڈرائنگ روم میں گھستے ہی غضب ناک انداز میں دانت نکوس کر مجھ پر جست لگانے کی پوزیشن لے چکا تھا۔

جوں ہی وہ قالین چھوڑ کر فضا میں میری طرف آیا میں نے قدم جما کر اس پر گولی چلا دی۔ گولی اس کے دہانے میں گھس کر شاید اسکے دماغ کے چیتھڑے اڑاتی ہوئی گزر گئی۔ اس کی جست ادھوری رہ گئی۔ وہ مجھ تک پہنچنے سے پہلے ہی ایک بڑے لوتھڑے کی طرح قالین پر گر گیا۔

اس کے انجام کا یقین کرنے کے لیے مجھے اس پر زیادہ غور کرنے کی ضرورت نہیں تھی۔ فائر کرتے ہی میں نے اس بھیانک کتے کے جہنم واصل ہونے کا اندازہ لگا لیا تھا۔

اپنے غراتے ہوئے مشتعل ساتھی کے اس انجام پر سیاہ کتا اپنی جگہ پر پہلو بدل رہا تھا۔ میں نے جوں ہی اس کا نشانہ لینے کی کوشش کی اس نے چھلانگ لگانے کے بجائے پوری قوت سے میری طرف دوڑ لگا دی۔ فاصلہ ہی کتنا تھا۔ میرے سنبھلنے سے پہلے اس نے بھونک کر میری پنڈلی پر منہ مارا۔ میں نے اضطراری حالت میں اپنا پیر پیچھے کیا مگر اس نے میری پتلون کا پائنچا اپنے مضبوط جبڑے میں دبا لیا اور اسے پوری قوت سے پیچھے کی طرف کھینچنے کی کوشش میں زور لگانے لگا۔

مجھے اس امر کا اعتراف کرنے میں کوئی عار نہیں کہ کتے کی زور آزمائی کے مقابلے میں میرے لیے اپنی جگہ پیر جمائے رکھنا دشوار ہو رہا تھا مگر یہ بات میرے حق میں گئی کہ پتلون میں الجھنے کے بعد کتا مصروف ہو گیا تھا اور مجھے اس کے خلاف کارروائی کرنے کے لیے کافی وقت مل گیا تھا۔

اس کشمکش میں پستول میرے قبضے میں ضرور رہا تھا لیکن اس کا دستہ میری گرفت سے نکل گیا تھا۔ میں نے نال پکڑ کر پستول کا دستہ پوری قوت سے سیاہ کتے کے سر پر مارا۔ کھٹ کی آواز کے ساتھ وہ بلبلا کر بھونکا اور اس نے میری پتلون چھوڑ کر کلائی پر منہ مارنے کی کوشش کی لیکن سر پر شدید ضرب لگنے کی وجہ سے شاید اس کی بینائی دھندلا گئی تھی۔ اس کے سبب تھوتھنی فضا میں لہرا کر رہ گئی۔

اس ناکامی پر جھلا کر وہ میری بو پر میری طرف جھپٹا لیکن اس وقت تک میں پورے اطمینان سے سنبھالا لے چکا تھا۔ میں نے اس خوں خوار عفریت کے سر میں بھی گولی اتار دی اور وہ دم توڑتی ہوئی غراہٹوں کے ساتھ قالین پر گر کر تڑپنے لگا۔

لمحہ بھر کے لیے میں نے اپنے کانوں پر زور دیا لیکن فضا میں کسی اور کتے کی آواز سننے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔ اس وقت شاید میری تلاش کے لیے وہی دو کتے لائے گئے تھے۔ مجھے حیرت اس بات پر تھی کہ باہر غزالہ، وحیدا اور سلطان شاہ کے ساتھ دو مسلح گارڈز بھی موجود تھے۔ وہ سب مسلح تھے اور نامعلوم حملہ آوروں کا مقابلہ بھی کر رہے تھے لیکن ان میں سے کسی نے ان دونوں کتوں پر توجہ دینے کی ضرورت نہیں محسوس کی تھی۔ وہ کوئی بھی زخم کھائے بغیر مجھ تک پہنچنے میں کامیاب ہو گئے تھے۔

ان دونوں کتوں سے مقابلہ کرتے ہوئے میں یہ بات محسوس کر چکا تھا کہ ڈرائنگ روم کے کھلے ہوئے دروازے سے کئی گولیاں اندر آ کر ادھر ادھر پیوست ہو چکی تھیں۔ میں نے دروازہ دار ڈرائنگ روم سے باہر نکلنے کے بجائے دیوار کے ساتھ چپک کر باہر کا جائزہ لینے کی کوشش شروع کر دی۔

سلطان شاہ شاید ڈرائنگ روم کی طرف سے غافل نہیں تھا۔ جہانگیر کی خواب گاہ اور لابی میں جلتے ہوئے زیرو واٹ کے بلبوں کی روشنی کے پس منظر میں اس نے میرا متحرک ہیولا دیکھ لیا اور اپنی جگہ سے اونچی آواز میں بولا۔ "جلدی گاڑی تک پہنچنے کی کوشش کرو۔ ایلین کے ساتھ تین چار آدمی حملہ آور ہوئے ہیں مگر ابھی تک انہیں اندر گھسنے میں کامیابی نہیں ہوئی ہے۔ بس دو خطرناک کتے اندر آ سکے ہیں۔ انہیں تم نے مار لیا ہوگا۔"

یہ اسی کا حوصلہ تھا کہ گولیوں کے سائے میں اس نے اتنی لمبی بات کر ڈالی تھی۔ میں بول کر حریفوں کو اپنی پوزیشن کا اندازہ لگانے کا موقع نہیں دینا چاہتا تھا۔ سلطان شاہ کی گفتگو سے یہ فائدہ ضرور ہوا کہ مجھے باہر کے حالات کا صحیح اندازہ ہو گیا۔

میرے مزاحمتی احاطے میں چھپے ہوئے تھے ایلین اور اس کے آدمی اندر گھسنے کے لیے کوشاں تھے۔ وہ اتنے احمق نہیں ہو سکتے تھے کہ مزاحمت ہونے پر بھی اپنی ساری توجہ پھاٹک پر مرکوز رکھتے۔ وہ خالی پلاٹ کی یا کسی اور سمت سے دیوار پھاند کر بھی اندر گھس سکتے

تھے۔ ایک بار وہ اندر آ جاتے تو چو طرفہ لڑائی شروع ہو سکتی تھی جس میں باہر کلاشنکوف والے جدید ہتھیاروں کی زد پر ہوتا۔

میں فوراً ہی پیٹ کے بل لیٹ گیا۔ برآمدے کے اونچے فرش میں پہنیوں اور گھٹنوں کے بل آگے سرکنے میں دیکھ لیے جانے کا خطرہ نہیں تھا۔

باہر پھیلا ہوا اندھیرا خاصا گہرا ہو چکا تھا۔ اس میں فائرنگ کے شعلے یوں لپک رہے تھے جیسے متعدد جگنوؤں پر بیٹھے ہوئے لوگ جگنوؤں کو آپس میں لڑا رہے ہوں۔ میں نے ذرا تک سوم کے قالین بچھے برآمدے کے ننگے فرش پر پیش قدمی شروع ہی کی تھی کہ میرے نتھنوں میں پٹرول کی تیز بو آئی۔ وہ بو اچانک شروع ہوئی تھی اور خاصی تیز تھی۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے پٹرول سے بھرا ہوا کوئی کنستر کھول کر کہیں بہا دیا گیا ہو۔

میرا ماتھا ٹھنک گیا۔ الپن کے آدمی کسی محفوظ سمت سے احاطے میں گھس بیٹھے تھے اور کسی کھلی ہوئی کھڑکی وغیرہ سے اندر پٹرول چھڑک کر آگ لگانے کی کوششوں میں مصروف تھے۔ انہوں نے اپنے چھوڑے ہوئے کتوں کو مکان کے اندر گھسنے دیکھ کر سمجھ لیا تھا کہ میں اس وقت بھی مکان میں چھپا ہوا تھا۔ اندر آگ پھیلتی تو مجھے باہر نکلنا پڑتا اور پھر وہ بھڑکتے ہوئے شعلوں کی آتشیں روشنی میں مجھے پہچان کر زندہ گھیرنے کی کوشش کر سکتے تھے یا کم از کم گولی مار سکتے تھے۔

ان کے عزائم بہت خوف ناک اور واضح تھے۔ الپن متعصب اور مال دار یہودیوں کی تنظیم "جوز اسٹینڈرز" کے لیے کام کر رہا تھا جسے امریکا اور بھارت کی مکمل سرپرستی حاصل تھی۔ اسے معلوم تھا کہ میں اسے پاکستان میں آسانی سے قدم نہیں جمانے دوں گا اور اس کی راہ میں روڑے اٹکاؤں گا اس لیے وہ اپنا اصل کام شروع کرنے سے پہلے ہاتھ دھو کر میرے پیچھے پڑ گیا تھا لیکن تقدیر ہر تصادم میں میرا ساتھ دے رہی تھی۔ اس بار بھی میں پٹرول میں گھرنے سے پہلے مکان سے باہر آنے میں کامیاب ہو گیا تھا۔

جہانگیر کے گھر کے آہنی پھاٹک میں بنی ہوئی ذیلی کھڑکی کھلی ہوئی تھی۔ بظاہر ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے کھڑکی کھلواتے ہی ان لوگوں نے کتوں کو شکار دیا ہو اور وہ کھڑکی کھولنے والے کو گراتے ہوئے اندر گھس آئے ہوں۔ اس ذیلی کھڑکی میں سے گولیاں اندر آ رہی تھیں۔ شاید الپن کے کسی آدمی نے وہاں جم کر سب لوگوں کو الجھایا ہوا تھا۔ دوسرے آدمی دوسری سمتوں میں مقدور آزمائی کر رہے تھے۔

"میں آ رہا ہوں" میرے اوپر فائر نہ کرنا۔" چند فٹ آگے بڑھنے کے بعد میں نے قدرے تیز سرگوشی میں کہا "وہ لوگ مکان میں پٹرول چھڑک رہے ہیں۔ اب یہاں سے نکلنے کی فکر کرو۔"

"طاہر!" اندھیرے میں کہیں قریب ہی سے ایک گارڈ کی ہیجان آمیز سرگوشی ابھری "فوراً مارٹ میں جا کر پھاٹک کھول دو۔ یہاں بہت بڑی فول ربری ہوتی نظر آ رہی ہے۔"

آخرکار میں جہانگیر کی سیاہ لینڈ کروزر تک پہنچنے میں کامیاب ہو گیا۔ وہ تینوں اسی کے آس پاس موجود تھے۔ فائرنگ کا شور سن کر شاید انہوں نے اسی کی اوٹ لی تھی اور خطرے کی شدت میں کمی کا احساس کرنے کے باوجود اسی کے گرد منڈلا رہے تھے۔ ان سے ذرا دور ایک گارڈ پام کے بڑے گملے کی اوٹ میں دبکا بیٹھا تھا۔ اس کا دوسرا ساتھی نظر نہیں آ رہا تھا۔ شاید وہ پھاٹک کے قریب ہی کہیں جما ہوا تھا۔

"سب گاڑی میں سوار ہو جاؤ۔" میں نے نیچے پہنچتے ہی ہدایت جاری کی "پھاٹک کھلتے ہی ہمیں یہاں سے نکل بھاگنا ہوگا۔ اگر میں غلطی پر نہیں ہوں تو جہانگیر کی یہ گاڑی بلٹ پروف ہے۔ تب بھی ہو تو دو چار گولیاں اس کا کچھ بھی نہیں بگاڑ سکیں گی۔"

میں ڈرائیونگ سیٹ والے دروازے کے پاس پہنچا ہی تھا کہ پھاٹک کے آہنی کنڈے کی آواز ابھری۔ شاید طاہر نامی گارڈ پھاٹک تک پہنچ چکا تھا۔ باہر سے ایک ہلکا سا برسٹ فائر ہوا۔ تڑاتڑ پانچ چھ گولیاں چلیں۔ کچھ کھڑکی سے گزر کر احاطے میں کہیں گم ہو گئیں۔ چند ریزہ آہنی پھاٹک سے ٹکرا کے رہ گئیں۔ دوسرے گارڈ نے کئی ہوائی فائر کیے مگر وہ بھی کسی کا کچھ نہیں بگاڑ سکے۔

پھر ایک تیز آہنی جھنکار کے ساتھ گیٹ کے دونوں پٹ اندر کی طرف کھلتے چلے گئے۔ میں نے پھرتی کے ساتھ ڈرائیونگ سیٹ سنبھال کے انجن اسٹارٹ کر لیا۔ سلطان شکر میرے برابر میں بیٹھ گیا۔ عزالہ اور ودیا نے پچھلی سیٹ سنبھال کر دروازے بند کر لیے۔ بے ہوش نوٹی نالیا ان کے قدموں میں تھا۔

گیٹ کھلنے پر باہر سے صرف دو فائر ہوئے پھر صرف کھٹکے کی آواز گونج کر رہ گئی۔ شاید باہر والے کے میگزین میں صرف دو گولیاں رہ گئی تھیں جو اس نے چلا دی تھیں۔ مزید فائر کرنے کے لیے اسے خالی میگزین نکال کر اپنے ہتھیار میں نیا میگزین لوڈ کرنا تھا۔

اس وقت لینڈ کروزر اسی پوزیشن میں کھڑی ہوئی تھی جس میں ہم نے اترتے وقت اسے چھوڑا تھا۔ میں نے گاڑی کو ریورس گیئر میں ڈالا اور پوری رفتار سے کار پیچھے دوڑا دی۔ چکنے فرش پر لینڈ کروزر کے ٹائر پوری قوت سے چیخے اور کار تقریباً اچھل کر پیچھے کی طرف دوڑ پڑی۔

لینڈ کروزر لمحہ بھر میں پھاٹک سے گزر گئی۔ میں نے پوری قوت سے بریک لگائے اور پہیے گھسٹ کر رک گئے۔ اسی وقت عمارت کی طرف سے بھک کی ایک گھٹی ہوئی مگر تیز آواز آئی اور فضا میں سرخ سرخ شعلوں کا لہر رنگ انعکاس تیرتا ہوا نظر آنے لگا۔

گاڑی کے فرد کار گیئر کو ڈرائیونگ پوزیشن میں لے جاتے ہوئے میں نے دیکھ لیا تھا اس شخص کو دیکھا جو کافی شکوک تھا ایک آتشیں ہتھیار لیے خالی پلاٹ کی طرف دوڑ رہا تھا۔

وہ یقیناً الپن کا ساتھی تھا جو عین وقت پر اپنا میگزین خالی ہو جانے کی وجہ سے ہمیں اپنا نشانہ نہیں بنا سکا تھا اور اب اپنی جان بچانے کے لیے پوری قوت سے کسی جائے پناہ کی تلاش میں

دوڑا جا رہا تھا۔ میں نے اونچی آواز میں سب کو اس خبیث کی طرف متوجہ کیا لیکن وہ اس سے پہلے ہی دیکھ لیا گیا تھا۔ غزالہ کی طرف کی کھڑکی سے فائر ہوا لیکن بھاگتے ہوئے شخص کا بال بھی بیکا نہیں ہوا۔

جہانگیر کا مکان تیزی سے بڑھتی ہوئی آگ کی بھیانک لپیٹ میں آتا جا رہا تھا۔ لمحہ بہ لمحہ بڑھتے ہوئے شعلوں کے سائے میں کثیف دھوئیں کے گہرے بادل انگڑائیاں لیتے ہوئے کسی بھیانک عفریت کی طرح ہر طرف پھیل رہے تھے۔ سفاک دشمن نے جہانگیر کے شوق اور امنگوں سے بنوائے اور سجائے گئے بیش قیمت مکان کو ایک ہی لمحے میں آگ کا ایندھن بنا دیا تھا۔

اپنے عزیز ترین دوست کے عمر بھر کے اثاثوں کو یوں بے بسی سے جلتے دیکھنا میرے لئے بہت دردناک تھا لیکن زندگی میں ایسے مرحلے بھی آتے ہی رہتے ہیں۔ وہ مکان ایک طرف رہا اس وقت ہماری آزادی اور زندگیوں کے لالے پڑے ہوئے تھے۔ میں نے جذبات کی رو میں بہہ کر وقت ضائع کرنے کے بجائے تیزی سے کار اسی طرف موڑ لی جدھر گینڈے نما حملہ آور بھاگ رہا تھا۔

کار دوڑاتے ہوئے میرے ذہن میں صرف ایک لمحے کے لئے یہ خیال آیا کہ اس کے برابر میں سے گزرتے ہوئے کوئی بھی اسے گولی مار دے گا لیکن دوسرے ہی لمحے میرا خون کنپٹیوں میں ٹھوکریں مارنے لگا۔ اسٹیئرنگ پر میرے ہاتھوں کی گرفت سخت ہو گئی۔ میں نے سڑک پر دوڑتی ہوئی کار کو قدرے ترچھا کیا اور گینڈے نما شخص بمپر سے اچھل کر ہوا میں اڑتا ہوا نظر آیا۔ اس کی چیخیں ہولناک اور لرزہ خیز تھیں۔ وہ اس وقت بھی تاریک پلاٹ سے ہی گزر رہا تھا۔

میں نے جنون کے عالم میں اپنا کار کی رفتار اتنی تیز کی ہوئی تھی کہ وہ شخص ہوا میں اچھل کر زمین پر گرنے بھی نہیں پایا تھا کہ کار اس کے نیچے پہنچ گئی اور وہ ایک پُرشور آواز کے ساتھ دوڑتی ہوئی کار کے بونٹ پر آگرا۔ چکنے اور ہموار بونٹ پر وہ کسی اندھے کی طرح کوئی سہارا تلاش کرنے کے لئے ہاتھ پیر چلا رہا تھا۔ کار کی باڈی میں بالکل چپکے ہوئے اور چھپے ہوئے دانیوں پر اس کا ہاتھ نہیں پڑ رہا تھا۔

میں بریک لگا کر بہت آسانی کے ساتھ اسے بونٹ سے نیچے پھسلنے پر مجبور کر سکتا تھا لیکن اس وقت خالی پلاٹ مخدوش تھا۔ مجھے ڈر تھا کہ بقیہ لوگوں کو اندر بھیجنے کے بعد کوئی اندھیرے میں چھپ کر اس کی حفاظت نہ کر رہا ہو۔ میں اسی رفتار سے پلاٹ کے سامنے سے گزر گیا۔

خطرے کے احساس سے نجات ملتے ہی میں نے اچانک بریک لگایا۔ کار کی رفتار کو ایک شدید جھٹکا لگا اور ہمارا دشمن بونٹ پر سے غیر ارادی طور پر پھسلتا ہوا ہاتھ بائیں ٹائر کے سامنے جا گرا۔ میں نے فوراً ہی بریک پیڈل چھوڑ کر دوبارہ ایکسیلیٹر دبا دیا۔

کار میں بھونچال آ گیا۔ سب اچھل کر چھت سے ٹکرا گئے۔

اگر اسٹیئرنگ پر میری گرفت مضبوط نہ ہوتی تو ان جھٹکوں کی وجہ سے وہ میرے ہاتھوں سے نکل سکتا تھا۔

اس شخص کی لرزہ خیز چیخوں کے ساتھ ہماری دوڑتی کار اسے کچلتی ہوئی آگے بڑھتی چلی گئی۔

"خدا کی پناہ!" پیچھے سے غزالہ کی لرزتی ہوئی آواز ابھری "بعض اوقات آپ غصے میں ہوش و حواس کھو بیٹھتے ہیں۔ اسے کچل کر مارنے کی کوشش میں یہ تیز رفتار کار الٹ بھی سکتی تھی۔"

"اب کاروں کے الٹنے کا زمانہ لد گیا۔" میں نے غیر ارادی طور پر ہنس کر کہا۔ مجھے محسوس ہوا کہ میری وہ بھیانک ہنسی خود میرے لئے اجنبی تھی۔ "یہ جیپ اور ایروڈائنامک ڈیزائن کی گاڑیاں تیز رفتاری میں بھی نہیں الٹتیں اسی لئے دنیا بھر میں تیزی سے مقبول ہو رہی ہیں۔"

وہ خالص رہائشی اور پُرسکون علاقہ تھا۔ ہم جب تک وہاں سے باہر نہیں نکل گئے دونوں مڑ مڑ کر جہانگیر کے جلتے ہوئے گھر کے اوپر بڑھتی ہوئی خون آشام سرخی کا جائزہ لیتے اور اپنے اپنے انداز میں تبصرے کرتے رہے۔ مجھے یقین تھا کہ اس آگ کے نتیجے میں پڑوسی اپنے گھروں کو لاحق ہونے والے خطرے کے پیش نظر جہانگیر کے پڑوسی آگ بجھانے والوں کی امداد طلب کر لیں گے اور اس آبادی کے علاقے کو کوئی سنگین نقصان نہیں پہنچ سکے گا۔ سارا نقصان صرف اور صرف جہانگیر کو پہنچا تھا۔

"یہ ہر حال میں پولیس کیس بنے گا۔" تھوڑی دیر بعد وہ بولا "میری سمجھ میں نہیں آتا کہ اتنی کھلی جانداری کے بعد سیکیورٹی گارڈز کیا بیان دیں گے۔ اس بار ہم دلدل میں پھنسے ہیں۔"

"پیسے میں بہت طاقت ہے۔" میں نے پُرخیال لہجے میں کہا "دس ہزار روپے قبول کر کے وہ خود بھی چکر میں آ چکے ہیں۔ مجھے یقین ہے کہ وہ خاموشی سے بھاگ جائیں گے۔ جب ہماری اور کی طرف سے ان کی نشاندہی نہیں ہوگی تو انہیں اپنی خاموشی برقرار رکھنے کا جواز مل جائے گا۔"

"اگر تمہاری بات مان لی جائے تب بھی یہ ان کا انفرادی فعل ہوگا۔ وہ ایک باقاعدہ کمپنی کے ملازم ہیں۔ وہاں کے ریکارڈ کی جہانگیر کا مکان بھی شامل ہے۔" سلطان شاہ بولا۔

"یہ سب سنبھالنا ان کا کام ہوگا۔ جہانگیر کے خلاف کچھ ثابت نہیں کیا جا سکے گا کیونکہ اسے تو چاروں گارڈز بھی نہیں پہچان سکے۔ میرا خیال ہے اپنی نیک نامی برقرار رکھنے کے لئے ان کی کمپنی کے مالکان بھی کسی اسکینڈل سے بچنے کی کوشش کریں گے۔"

اسی وقت کھیل کا ایک وسیع ویران اور تاریک میدان آیا اور غزالہ بول پڑی "کیا اچھا ہو ہم سڑک کے بجائے اس کھلے میدان میں سے گزر جائیں۔ زمین ہموار ہے۔ یہاں ہم لاش سے بھی چھٹکارا حاصل کر سکتے ہیں۔ بارونق علاقے میں داخل ہونے سے پہلے یہ کام ہو جانا چاہئے۔"

پھینکنا تو بعد میں ہو گا۔ پہلے اسے ختم کرنا ہو گا۔ یہاں فائر کرنے کے بجائے ہمیں ہم کن کے مسلک مگر خاموش شعلے کا کام لینا ہو گا۔" سلطان شاہ نے اسے یاد دلایا۔

غزالہ کا مشورہ صائب تھا۔ میں نے رفتار کم کر کے گاڑی میدان کی طرف گھمائی۔

"اسے ختم کرنے کی فکر میں مت پڑو۔" ویرا نے پُرسکون لہجے میں کہا "اس کی گردن میرے پیروں میں تھی۔ میں اسے ختم کر چکی ہوں۔ اب صرف اسے باہر دھکیلنا باقی رہ گیا ہے۔"

"بعض اوقات تم متحیر کر دینے والی خاموشی سے اپنا کام کر گزرتی ہو۔" غزالہ کی آواز رشک آمیز ہو گئی "مجھے برابر میں موجود ہونے کے باوجود پتا نہیں چل سکا کہ تم اس کا شیرازہ بکھیر چکی ہو۔"

"تمہارا دماغ جہانگیر کے گھر کی آگ میں الجھا ہوا تھا اس لئے تمہیں کچھ پتا نہیں چل سکا ورنہ ٹونی نے مرنے سے لمحہ بھر پہلے بہت زبردست جھرجھری لی تھی۔" ویرا نے انکشاف کیا۔

"اس کا نچلا دھڑ خون میں لتھڑا ہوا ہے اس لئے میں اب بھی اس سے بچ کر بیٹھی ہوئی ہوں۔" غزالہ نے کہا "مجھے پتا نہیں چل سکا کہ اس نے کب دم توڑا ہے۔"

"خون کی فکر نہ کرو۔ اس کے جسم کے خون آلود حصوں پر موٹی موٹی چادریں لپٹی ہوئی ہیں۔" سلطان شاہ نے کہا "اسے ان چادروں سمیت پھینکنا ہے۔"

چند ثانیوں کے لئے خاموشی رہی پھر میں نے کہا "ذرا ایک مرتبہ پھر اطمینان کر لو کہ ٹونی مر چکا ہے۔ ہمارے خلاف یہ سب سے خطرناک گواہ ثابت ہو سکتا ہے۔"

"نبض بالکل خاموش ہے۔" چند ثانیوں کے توقف کے بعد ویرا نے کہا "یہ دوبارہ زندہ ہو جائے تو اور بات ہے۔ کہیں بھی گاڑی روک لو ہم اسے نیچے دھکیل دیں گے۔"

میدان کے تقریباً وسط میں، میں نے گاڑی روک کر اس کی روشنیاں گل کر دیں اور پھرتی سے نیچے اتر آیا۔ میرے اترنے سے پہلے پچھلی طرف کے دونوں دروازے کھل چکے تھے اندر سے لڑکیوں نے سہارا دیا، باہر سے میں نے ٹونی کی بغلوں میں ہاتھ ڈال کر اسے باہر گھسیٹ لیا۔ وہ چادروں سمیت باہر آ گیا۔

اس بوجھ سے نجات حاصل کر کے ہم فوراً کار میں سوار ہو گئے اور میں نے بریک پیڈل کو چھیڑے بغیر گاڑی آگے بڑھا دی۔ خاصی دور نکل آنے کے بعد میں نے ہیڈ لیمپس آن کر دیے۔ اس وقت مجھے خیال آیا کہ بظاہر ہم نے ٹونی کی لاش کے ساتھ جہانگیر کے گھر کی اپنی زیر استعمال چادریں چھوڑی تھیں جن پر دھلائی یا لانڈری کے نشانات موجود رہے ہوں گے جو چادروں کے مالک کی نشان دہی کا ذریعہ بن سکتے تھے۔ دوسری بات یہ تھی کہ کچے میدان میں ایک سرے سے دوسرے سرے تک اپنی گاڑی کے ٹائروں کے واضح نشانات بنا آیا تھا جن پر محنت کر کے لاش پھینکنے والی گاڑی کا سراغ لگایا جا سکتا تھا لیکن پاکستان جیسے ملک میں ایسی تفتیشی سہولتیں میسر نہیں تھیں جن کی مدد سے ایک جیسے ٹائروں والی ہزاروں گاڑیوں میں سے ایک کار کی شناخت ممکن ہوتی۔ میں اپنے ان اندیشوں میں کسی کو شریک کئے بغیر خاموشی سے کار چلاتا رہا۔

راستے میں ہمیں مخالف سمت سے آتے ہوئے دو تیز رفتار فائر انجنوں نے کراس کیا۔ موہوم سا امکان تھا کہ شاید وہ جہانگیر کے گھر کی طرف جا رہے ہوں۔ وہاں لگی ہوئی خوف ناک آگ بجھا کر وہ بس دوسرے مکانات کو ہی بچا سکتے تھے جہانگیر کے گھر میں تو ایک تنکا بھی بچنے کا امکان نہیں تھا۔

خاموش اور پُرسکون رہائشی علاقے سے روشن تجارتی علاقے میں آنے کے بعد میں نے تیز رفتاری کا مظاہرہ ترک کر دیا تھا۔ رات گہری ہونے کی وجہ سے سارے بازار بند تھے۔ دن میں پُرہجوم نظر آنے والی روشن سڑکیں ویران پڑی ہوئی تھیں مگر میں نہیں چاہتا تھا کہ اپنی جدوجہد کے سنگین ترین مراحل سے خیروعافیت کے ساتھ گزر آنے کے بعد ہم تیز رفتاری جیسے معمولی جرم کی بنا پر پولیس کی کسی گشتی پارٹی کے چنگل میں پھنسیں۔

ویرا نے پیچھے سے ایک سینڈوچ سلطان شاہ کو تھمایا تو میری سمجھ میں آیا کہ وہ کئی منٹ سے کس کام میں مصروف تھی۔ ڈبل روٹی، پنیر کے پارچوں اور ٹھنڈے گوشت کی مدد سے وہ ہم لوگوں کی شکم پری کا سامان تیار کر رہی تھی۔ میں نے سلطان شاہ کے سینڈوچ کا ایک لقمہ لیا تو اندازہ ہوا کہ ویرا کی محنت بے ذائقہ نہیں تھی۔ وہ سینڈوچ رات کے کھانے کا اچھا نعم البدل تھا۔

"میرا خیال ہے کہ ہم ایسے ہی سینڈوچ کھاتے ہوئے سست رفتار سے حیدر آباد کی طرف چل پڑیں تو آسانی سے ڈھائی تین گھنٹے گزار سکتے ہیں۔" سلطان شاہ منہ چلاتے ہوئے بولا۔

"ہرگز نہیں، میں کسی بڑی شاہراہ پر نکلنے کے حق میں نہیں ہوں۔" غزالہ نے فوراً ہی اعتراض کیا "آج کل اندھیرا پھیلنے کے بعد شاہراہیں بہت غیر محفوظ ہو گئی ہیں۔ ہر روز کے اخبارات شاہراہوں پر مسلح ڈکیتیوں کی خبروں سے بھرے ہوتے ہیں۔"

"ہم سب بھی مسلح ہیں۔ مجھے ڈاکوؤں کی فکر نہیں ہے۔ راستے میں جگہ جگہ بنی ہوئی پولیس اور رینجرز کی چیک پوسٹوں سے بچ نکلنا ناممکن ہو گا۔ مخدوش حالات میں رات کو سفر کرنے والوں کو شبے کی نظر سے دیکھا جاتا ہے۔ بھاری رقم، زیورات اور اسلحے کے ساتھ ہم یہ خطرہ مول نہیں لے سکتے۔"

"تو پھر جہانگیر کے اسپتال کی طرف نکل چلو۔" ویرا نے تجویز پیش کی "کم از کم آج کی رات تو ہم آرام دہ بستروں پر گزار لیں گے۔ کل اس مسئلے کا حل ڈھونڈ لیا جائے گا۔"

"ہو سکتا ہے کہ جہانگیر ہمیں پہچان ہی نہ سکے۔" میں نے کہا۔ "گھر چھوڑنے سے پہلے میں اسی سے فون پر بات کر رہا تھا۔ وہ اس

وقت اپنی ہی جیب میں پڑا ہوا ہوگا۔ اس نے نشے کی جھونک میں تمہیں تمہارے اصل ناموں سے پکارنا شروع کر دیا تو اسپتال والے ہی ہماری گرفتاری کے بھاری انعام کے حق دار بن جائیں گے ایسی احمقانہ تجویز تم اپنے پاس ہی رکھو۔"

"میں جہانگیر کے پاس نہیں، اس کے اسپتال چلنے کی بات کر رہی تھی" ربرا نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر وضاحت کی۔ "خدا کے لئے اب یہ نہ پوچھ بیٹھنا کہ دونوں باتوں میں کیا فرق ہے۔" اس کے لب و لہجے پر میں مسکرا کر رہ گیا۔ اس وقت ہم چاروں بدترین اعصابی دباؤ کا شکار ہو رہے تھے اور اپنی اپنی خوش ذوقی بھول کر مدافعانہ رویوں پر اتر آئے تھے۔ میں نے ماحول بدلنے کے لئے قدرے خوش دلی سے کہا "تم منطقی طور پر پیدا ہونے والا سوال سمجھ گئی ہو تو اب پوچھے بغیر اس کا جواب بھی بتا دو۔ میرے لئے تو دونوں باتیں یکساں ہیں۔"

"اس اسپتال کے مالکان نرم اور حریص معلوم ہوتے ہیں۔ ان کا انتظامی عملہ بھی ایسا ہی معلوم ہوتا ہے۔ اگر ہم میں سے دو افراد مریض اور دو ان کے تیمار دار بن جائیں تو ہم بہت اطمینان سے اس اسپتال میں دو الگ الگ کمروں میں شب بسری کر سکتے ہیں۔ اسپتال والے جب جہانگیر جیسے بچے کو داخل کر سکتے ہیں تو ہمیں بھی خوشی سے قبول کر لیں گے۔"

ربرا کی وہ تجویز بے معنی نہیں تھی۔ اس میں خاصی جان تھی لیکن میرا ذہن اس تجویز کو عملی جامہ پہنانے پر راضی نہیں ہو سکا۔ میں اپنے جن گنے ہوئے سارے انڈے ایک ہی ٹوکری میں رکھنے کا قائل نہیں تھا۔ ہم پانچوں کا سارے سرمائے سمیت ایک ہی چھت کے نیچے جمع ہو جانا مناسب نہیں تھا۔ اس مرتبہ خطرات بہت زیادہ اور بہت شدید تھے۔ ذرا بھی کھیل بگڑتا تو ہم سب ہمیشہ کے لئے برباد ہو کر رہ جاتے۔ صرف ایک رات کے آرام کے لئے میں اتنا بڑا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔

دنیا بھر میں دن رات بھانت بھانت کے ہزاروں نشے استعمال ہو رہے تھے۔ نرم اثرات والی مسکن دواؤں سے لے کر ہیروئن اور کوکین تک ان نشوں کی فہرست بہت لمبی تھی لیکن پاکستان میں جو بھی زیر زمین سازشیں پروان چڑھ رہی تھیں، ان کی پشت پر کسی نہ کسی ہیروئن فروش کا دماغ یا سرمایہ کام کر رہا تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے ہیروئن کو ایک سوچے سمجھے منصوبے کے تحت روسیوں سے متحارب افغانوں میں متعارف کرایا گیا اور پھر افغان سرزمین پر جنگ کے شعلے ماند پڑنے سے پہلے ہی ہیروئن کا رخ پاکستان کی طرف موڑ دیا گیا جہاں اپنے عسکری اور توسیعی عزائم کی تکمیل کے لئے ایک عالمی قوت خوف ناک تبدیلی لا کر اپنے پاؤں جمانا چاہتی تھی۔

انہیں پاکستان کی نئی نسل سے خوف تھا۔ وہ مغربی لباس پہن کر مغربی موسیقی پر سر دھننے لگی تھی لیکن اپنے بنیادی عقائد اور نظریات سے دستبردار ہونے پر آمادہ نہیں تھی۔ ان میں ایمان اور

جہاد کا ادراک باقی تھا۔ سلمان رشدی یا کسی اور کی دریدہ دہنی پر پاکستانی مسلمانوں کے ساتھ کٹنے ہوئے مغرب زدہ لڑکے بھی مشتعل ہو کر سڑکوں پر نکل آتے تھے اور مرنے مارنے پر تل جاتے تھے۔ کشمیر جیسی کٹھن اور پرخطر وادی میں بے شمار پاکستانی نوجوان جہاد کے جذبے سے سرشار ہو کر اس دار و حرب کو دار الامن بنانے میں مصروف تھے۔ ان کے ذہنوں کو بنجر اور بانجھ کر دینے کے لئے ہیروئن کا فروغ ناگزیر سمجھا گیا تھا۔ نشر و اشاعت کے طاقت ور مغربی میڈیا کی شب و روز یلغار اور پروپیگنڈے کو موثر بنانے اور مغرب کے منتخب معاشروں کو محفوظ رکھنے کے لئے پاکستان میں ہیروئن کی ایک ایسی سدا بہار منڈی اور مانگ پیدا کر دی گئی تھی جو دن رات تیزی کی راہ پر گامزن تھی۔ ملک میں بدامنی اور شورش کی فضا پیدا کرنے کے لئے ہیروئن کی آمدنی اور کالی کمائی سے جدید ترین ہتھیار خرید کر تقریباً مفت میں ریاست کے باغیوں، چوروں، لٹیروں اور ڈاکوؤں میں بانٹے جا رہے تھے۔ اس کی واضح ترین مثال الحدید نامی چھوٹے بحری جہاز کی گرفتاری تھی جو سینکڑوں ٹن غیر قانونی اسلحہ اور گولہ بارود لے کر کراچی کے ایک ویران ساحل سے آلگا تھا۔ ایران سے بلیو کراس ڈیل نامی سمجھوتے کے تحت خفیہ طور پر آنے والے ایٹمی ساز و سامان اور حساس ترین آلات کا جائزہ کے لئے ہیروئن کی سب سے بڑی اجارہ دار تنظیم ہی کو میدان عمل میں لایا گیا تھا۔ پاکستان کی ایٹمی تنصیبات کے خلاف کی جانے والی سازشوں میں سی سے لے کر لیبیا کے ہیروئن اور کوکین فروش تک شریک رہے تھے اور اب ایلین میدان میں تھا۔

ایلین بنیادی طور پر ہیروئن کا اسمگلر تھا۔ وہ معصوم اور نادان افغانوں کو جھانسے دے کر لوٹ کر اپنی جیبیں بھرنے میں ماہر تھا اور دبو قسم کے وزراء اور سیاسی لیڈروں کو دولت کے انجکشن دے کر اس سے زیادہ کارآمد کوئی آدمی نہیں مل سکا تھا۔ ایلین نے اپنی راہ بنانے کے لئے جس کا شمار ان حاصل کیا وہ خود ہیروئن کے کاروبار میں گردن تک ڈوبا ہوا تھا۔ یہ کوئی ڈھکی چھپی بات نہیں تھی کہ اس کی آمدنی کا انحصار اس ہیروئن کی اسمگلنگ پر تھا جو قندھار اور دلی میں کاشت کی جانے والی افیم سے کشید کی جاتی تھی۔

میری کسی سے کوئی ذاتی دشمنی نہیں تھی۔ میری اصل جنگ صرف ہیروئن کے خلاف تھی۔ ہر وہ شخص جو کسی بھی سطح پر ہیروئن کے کاروبار میں ملوث تھا، میرا حریف تھا۔ یہ اور بات تھی کہ میں ابتدا ہی سے اپنے بڑے اور نامور حریفوں سے محاذ آرائی میں اس بری طرح الجھا تھا کہ اپنے چھوٹے موٹے دشمنوں پر توجہ ہی نہیں دے سکا تھا۔ اس وقت بھی صرف ایلین ہی میرے دل و دماغ پر چھایا ہوا تھا۔

میں نے جوں ہی کار کا رخ بزنس روڈ کے چوراہے سے بائیں طرف موڑا، سلطان نثار نے مجھے ٹوک دیا "تم دوسری بار چوراہے کا رخ کر رہے ہو۔ معلوم ہوتا ہے کہ تم کراچی کی سڑکوں پر بے مقصد چکر لگا رہے ہو۔ تمہارے ذہن میں کوئی پروگرام

نہیں بچے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" میں نے اعتراف کیا "تمہارے ذہن میں کوئی بات آتی ہو تو وہ بتاؤ۔ شاید ہم شہر میں اس طرح بھٹکنے سے بچ جائیں۔"

"میں پھر حیدر آباد جانے کی تجویز دہراؤں گا۔" اس کے بیانات کی سوئی ایک ہی جگہ پھنس کر رہ گئی تھی "میں چوکیوں پر متعین عملے کی نفسیات کو اچھی طرح سمجھتا ہوں۔ تم ان سے بلاوجہ خوف کھا رہے ہو۔ نئی اور قیمتی گاڑیوں کو عام طور پر نہیں روکتے غلطی سے روک بھی لیں تو صرف مسافروں کے چہرے دیکھ کر آگے بڑھنے کا اشارہ کر دیتے ہیں۔ ہمارے لئے وہ بے ضرر ثابت ہوں گے۔"

"ذہن کا رخ بدلو تو میں تمہاری بات مان لیتا" میں نے نرمی سے اسے سمجھایا "رات کے وقت ان لوگوں کا کام کرنے کا طریقہ بالکل مختلف ہوتا ہے۔ گاڑی میں کوئی ممیں مار خان بھی ہو تو وہ ویرانے میں ان کے رحم و کرم پر ہوتا ہے۔ جب تک وہ اپنے رسائل کو استعمال کرنے کے قابل ہو یہ لوگ اس کی مٹی پلید کرا لیتے ہیں۔ ازل خان کی معزولی کے بعد ہم تو بالکل بے وسیلہ رہ گئے ہیں۔"

"پھر شاہراہ فیصل کی طرف چلو" اس نے میری دلیل تسلیم کر کے فوراً ہی متبادل مشورہ بھی دے دیا "سونی لال بتا چکا ہے کہ ایلین وہاں کہیں رہ رہا ہے۔ اس نے فون نمبر بھی اسی علاقے کے ایک گودام کا دیا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ نرسری کے علاقے میں ہم اسے دیکھ لینے میں کامیاب ہو جائیں۔ جہانگیر کے مکان کو راکھ کر دینے کے بعد وہ اپنے گھر ہی لوٹے گا۔"

"تھوڑی دیر پہلے یہ بہترین مشورہ ہو سکتا تھا" اس کے خاموش ہوتے ہی غزالہ بول پڑی "میرا خیال ہے کہ ہم سڑکوں پر بہت وقت گنوا چکے ہیں۔ اب تک تو وہ اپنے بستر پر دراز ہو کر نیند کی آغوش میں پہنچ چکا ہو گا۔ ہم وہاں بھی اپنا وقت برباد کریں گے۔"

"موہوم ہی سہی۔ ایک مقصد تو سامنے ہو گا۔ ہم اسی طرف چلتے ہیں۔" میں نے اس کی بات مان لی۔

چندریگر روڈ پر بائیں طرف گھومتے ہوئے میں نے ان جنوں سے کہا "تم نے اب تک مجھے یہ نہیں بتایا کہ اچانک ہی یہ کھیل کیسے شروع ہو گیا اور دونوں کتے تمہاری گولیوں سے بچ کر گھر میں کیسے گھس گئے؟"

جواب میں ویرا نے جو کچھ بتایا وہ میرے اندازے کے مطابق تھا۔ مرحنگ کے جواب میں زنانی کھڑکی کھلتے ہی ایک کتا گارڈ کو گرا کر اندر کود گیا تھا۔ گارڈ نے گرتے ہی بدحواسی میں فائر کر دیا اور کتا نہنے والوں نے بھی جوابی فائرنگ شروع کر دی۔ اس وقت وہ جنوں غیر مسلح تھے۔ جتنی دیر میں وہ تھیلوں سے ہتھیار نکال کر لوڈ کرتے کتا ان کے سروں پر پہنچ گیا۔ اس کے تیور سے ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ ان میں سے کسی پر بھی جھپٹ پڑے گا۔

اس اثنا میں دوسرے گارڈ نے بھی فائرنگ شروع کر دی لیکن دو سیاہ کتوں کو نظرانداز کر کے ان چار پانچ افراد کو روکنے پر اپنی توجہ مرکوز کئے رہا جن کی جھلک اس نے پھاٹک کی کھلی ہوئی کھڑکی میں دیکھی تھی۔ کتے نے فضا میں چند گہرے گہرے سانس لینے کے بعد ان سے کوئی تعرض کئے بغیر آدمے کی راہ اختیار کر لی۔ اسی دوران میں پھیرا گیا بہت تیزی سے دوڑتا ہوا اندر گھس گیا۔ اس پر کئی فائر کئے گئے مگر وہ انتہائی برق رفتار اور پھرتیلا تھا کہ کسی بھی گولی کی زد میں آئے بغیر آدمے تک پہنچنے میں کامیاب ہو گیا۔ اس ہنگامے اور افراتفری میں ڈرائنگ روم سے میری بے ساختہ آوازیں سنائی گئی تھیں۔ مجھے گزند پہنچنے کے احتمال سے انہوں نے ڈرائنگ روم کے دروازے کی طرف بڑھتے ہوئے پھیرے کتے پر مزید کوئی فائر نہیں کیا اور مجھے بیک وقت دو کتوں سے نمٹنا پڑ گیا۔

"مجھے حیرت ہے کہ تم ان ذرا سے کتوں سے بھی زیادہ خوار ثابت ہوئے۔" ویرا نے آخر میں کہا "اور کوئی کاری زخم کھائے بغیر ان کا خاتمہ تمام کر دیا۔ یہ کمال کیسے ہوا؟"

"ستارے اور جلوں" میں نے ہنس کر کہا "ستارے یاوری کر رہے تھے اور جلوں نے میری جنتا لوٹنے کے خونی جبڑوں میں جانے سے بچا لیا۔ مجھے دیکھتے ہی دونوں کتے تقریباً پاگل ہو گئے تھے اور میرے اوسان خطا ہو گئے تھے۔ مجھے امید نہیں تھی کہ اتنی آسانی سے میری گلو خلاصی ہو سکے گی۔"

"اسی لئے سیانے کہتے ہیں کہ آدمی کتنے پن پر از آئے تو اصلی کتوں کو بھی پیچھے چھوڑ دیتا ہے" ویرا نے میرے جواب پر برجستگی سے گرہ لگائی اور سب ہنس پڑے۔

ہم مختلف سڑکوں سے گزر کر چوراہے سے شاہراہ فیصل پر مڑے تو ٹریفک خاصا کم تھا۔ ایک زمانہ تھا کہ اس شہر میں رات گئے بھی رونق اور ہلچل دکھائی دیتی تھی لیکن جب سے امن و امان کی حالت بگڑنی شروع ہوئی تھی، لوگوں نے سرِ شام ہی کسی ناگزیر ضرورت کے بغیر گھروں سے باہر نکلنے کا سلسلہ موقوف کر دیا تھا۔ جان و مال کے تحفظ کے لئے ہر شخص نے تفریحی مقامات کا سہارا لینے کے بجائے گھر کو اپنی ساری دلچسپیوں کا محور بنانے میں عافیت جانی تھی۔

نرسری کے علاقے میں بیکریوں اور میڈیکل اسٹورز کے علاوہ آئس کریم اور فاسٹ فوڈ کی دکانیں بھی کھلی ہوئی تھیں جن کی وجہ سے وہاں رونق اور چہل پہل دکھائی دے رہی تھی۔ میں نے گاڑی مین روڈ سے سروس روڈ پر موڑ لی۔ دکانوں اور گاڑیوں کے قریب سے گزرتے ہوئے ہم ہر چہرے کا بغور اور قریبی جائزہ لے سکتے تھے۔

میری دانست میں وہ ایک معجزاتی اتفاق ہی ہوتا اگر ہمیں ایلین یا جیرالڈ وہاں نظر آ جاتا۔ اس علاقے میں ہمارا اپنے حریفوں کی نظروں میں آنا بھی اسی زمرے میں آتا تھا لیکن اس وقت ہماری پوزیشن کمزور تھی اس لئے میں کوئی بھی خطرہ مول لینے کے لئے تیار نہیں تھا۔ ویرا مصر تھی کہ ہمیں کسی دکان پر رک کر آئس کریم کھانی

جا بیٹھے لیکن کسی نے اس کا ساتھ نہیں دیا۔

ہم نے نرسری کے قرب و جوار کی متعدد گلیوں کے کئی چکر لگائے مگر کہیں بھی کوئی مطلوبہ سراغ نہیں مل سکا۔ ادھر آنے کا یہ فائدہ ضرور ہوا کہ نرسری کے مین بازار کے عقبی راستے سے گزر کر سلطان شاہ نے ہمیں وہ گودام دکھا دیا جہاں کے پتے پر ایلین کے دیئے ہوئے نمبر والا فون نصب تھا۔ اس گودام کی حالت ہی بتا رہی تھی کہ وہ اکثر بند رہتا ہوگا۔ اس گودام کے ارد گرد بھی تجارتی علاقہ تھا۔ یہ امکان بھی نظر نہیں آتا تھا کہ اس گودام کے فون کے تاروں کو کسی مکان سے بھی جوڑ دیا گیا ہو۔

"یہاں اتر کر چھان بین کی جائے تو ایلین کا کوئی نہ کوئی سراغ مل سکتا ہے" غزالہ نے گودام دیکھ لینے کے بعد پُرخیال انداز میں کہا "اس فون نمبر سے ہمیں کوئی جواب نہیں مل سکا لیکن اس فون سے ایلین کا کوئی نہ کوئی تعلق ضرور ہے۔ اس نمبر پر گھنٹیاں بجنے کے بعد ہی اس نے جہانگیر کے گھر پر اپنی پوری توجہ مرکوز کی تھی۔۔۔۔"

"میرا بھی یہی خیال ہے کہ سلطان شاہ نے اس کام میں محنت نہیں کی" ویرا اس کی بات کاٹ کے بولی "ہو سکتا ہے کہ ایلین اسی گودام کے برابر میں کوئی چھوٹا سا دفتر لئے بیٹھا ہو اور گودام میں بجنے والے فون کی آواز سن لیتا ہو۔ اگر یہ گودام بند رہتا ہے تو وہاں فون بھی نہیں آتے ہوں گے۔ ایلین کے تحریری پیغام کے بعد اگر وہاں کئی بار لمبے عرصے کے لئے گھنٹیاں بجتی رہی ہوں تو اس جیسا چالاک آدمی بہت سرعت سے صحیح نتائج اخذ کر سکتا ہے۔"

ایلین سے دور بھاگنے کے بجائے اس کے پیچھے لگنے کا تصور بہت حوصلہ مندانہ تھا۔ ویرا نے اسی وقت سلطان شاہ کی ٹانگ کھینچنے کے لئے جو رائے زنی کی تھی لیکن وہ نظریہ دل کو لگنے والا تھا۔۔۔۔ ہم سب لوگ نارمن کو ٹھکانے لگانے کے معاملے میں اس بری طرح محو تھے کہ ہم نے ایلین کی کمین گاہ کے بارے میں زیادہ غور کرنے کی ضرورت ہی محسوس نہیں کی تھی۔ سلطان شاہ نے اپنی بھاگ دوڑ کے جو نتائج پیش کئے انہیں سرسری میں سنا اور اس معاملے کو لاینحل تصور کرکے ذہن کے سرد خانے میں ڈال دیا۔ اسی وقت سلطان شاہ نے ہمیں نرسری کی راہ سجھائی۔ غزالہ نے مزید چھان بین پر رائے زنی کی اور ویرا نے نظریہ پیش کرنے میں ایک امکان پیش کیا۔ مجھے وہ سب باتیں مثبت نظر آرہی تھیں۔ اس علاقے میں مزید رک کے کچھ نہ کچھ پیش رفت کی جا سکتی تھی لیکن کسی کے بارے میں پوچھ گچھ کے لئے وہ وقت خاصا نامناسب تھا۔

مجھے اپنے مشورے کا حامی پا کر غزالہ کا حوصلہ بڑھ گیا اور وہ بولی "یہ علاقہ اس وقت بھی بارونق ہے۔ یہاں کافی مرد اور عورتیں موجود ہیں۔ آپ تھوڑی دیر کے لئے مجھے اور سلطان شاہ کو کہیں اتار دیں۔ ہم لوگ کسی کولڈ اسپاٹ یا پان والے سے کچھ نہ کچھ کریدنے کی کوشش کر سکتے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ کوئی کام کی بات معلوم ہو جائے ورنہ کل تو یہاں کام کرنا ہی ہے۔"

تھوڑی سی بحث کے بعد مجھے اس کی بات ماننی پڑی۔ ویرا نے ان دونوں کے ساتھ اترنے کی ضد نہیں کی۔ اسے اندازہ تھا کہ اخبارات میں انتہائی اشتہارات کی اشاعت کے بعد محتاط رہنا ہی اس کے حق میں بہتر تھا کیونکہ برا وقت کبھی پیشگی اطلاع دے کر ساتھ نہیں آتا۔

میں نے اندرونی گلیوں سے گاڑی دوبارہ بازار کی طرف موڑا اور لمبی سی سڑک کے آخری سرے پر ان دونوں کو اتار دیا۔ وہ ٹہلتے ہوئے پتلی سی سڑک پر آگے بڑھ گئے۔ میں نے گاڑی دوبارہ متوازی سڑک پر ڈال دی۔ میں نے انہیں بتا دیا کہ ہم نیلام گھر کے قریب والی پارکنگ کی جگہ پر ان کا انتظار کریں گے۔ گاڑی چلنے کے بعد ویرا اگلی نشست سے آگے آگئی۔

نیلام گھر کے سامنے والی جگہ پر گاڑیوں کا زیادہ رش نہیں تھا مگر پھر بھی وہاں روشنی سے بچ کر نیم تاریکی میں متعدد گاڑیاں کھڑی ہوئی تھیں۔ چشمہ گاڑیوں کی اگلی نشستیں آباد تھیں جن پر نوخیز جوڑے گھرانوں کے رومان میں کھوئے ہوئے جوڑے براجمان تھے۔ کئی گاڑیوں میں رہ رہ کر سگریٹوں کے روشن سرے چمک رہے تھے جو سگریٹ نوشوں کی اضطرابی کیفیت کے غماز تھے۔

"یہ جگہ تو اچھی خاصی رومان گاہ بنی ہوئی ہے" ویرا نے اس دلچسپ ماحول سے محظوظ ہوتے ہوئے کہا "ویسے ہم دونوں کو بھی خاصے وقفے کے بعد ایسی تنہائی میسر آئی ہے۔ یہ سب ہمارے ہی ہم عمر معلوم ہو رہے ہیں۔۔۔ نوجوان اور کچھ بھی۔۔۔!"

"میں شرط لگا سکتا ہوں کہ ان میں سے کوئی بھی لڑکا متوسط طبقے کا فرد نہیں ہوگا۔" میں نے اپنا ریڈ بھی ایک نیم تاریک گوشے میں لگاتے ہوئے کہا "یہ سب والدین کی بے تحاشا دولت پر پلنے والے امیر زادے ہیں جنہیں رومان لڑانے کے سوا دنیا میں کوئی اور کام نہیں ہے۔ ان سے اپنا موازنہ مت کرو۔ عمر میں شاید تم ان لڑکیوں کے برابر ہو مگر تجربے میں ان سے بہت آگے ہو۔"

"میں بھی اپنے باپ کی دولت پر پلی ہوئی امیرزادی ہوں۔" وہ تحیرانہ لہجے میں بولی "اور مجھے بھی تم سے رومان لڑانا اچھا لگتا ہے۔ یہ اور بات ہے کہ اب تم غزالہ سے ڈرنے لگے ہو۔"

"میں کسی سے نہیں ڈرتا۔ بس وقت گزرنے کے ساتھ بہت سی باتیں سمجھ میں آنے لگی ہیں۔ جب تک سمجھ نہیں تھی تو میں بھی بے فکر امیرزادوں جیسا رہنا پسند کرتا تھا۔"

ویرا نے میرا ہاتھ نرمی سے تھام لیا اور دھیمی آواز میں بولی "اگر تم غزالہ سے نہیں ڈرتے تو پھر اس کے سامنے مجھ سے اکھڑے اکھڑے کیوں رہتے ہو؟"

"یہ تمہارا احساس ہے ورنہ میرا رویہ ہمیشہ یکساں رہتا ہے۔" میں نے کہا۔

"اس کے سامنے میں ایسی بے تکلفی سے تمہارا ہاتھ تھام سکتی تھی؟"

"ہاتھ میرا ہے۔ میں اس کے سامنے بھی تمہیں اسے تھامنے سے نہیں روکوں گا۔ تکلف اور بے تکلفی کی بات اپنے دل سے

پوچھو کیونکہ اس کا تعلق تمہارے رویئے سے ہے۔"
میں جانتی ہوں کہ اس کے سامنے بے تکلفی کا مظاہرہ کر کے مجھے خوف کا سامنا کرنا ہوگا۔ تم میرے ساتھ سرد مہری سے پیش آؤ گے اور میرا مان ٹوٹ جائے گا۔"
"اسے نور نہیں ملاقاتا بامروت کہتے ہیں۔" میں نے سر جھکا کر اپنے چہرے کو روشنی سے بچاتے ہوئے سگریٹ سلگا کر کہا "میاں بیوی کا رشتہ ایک آفاقی حقیقت ہے لیکن بازار اور خواب گاہ میں ان کا باہمی رویہ یکساں نہیں ہوتا۔ یہ کیوں ہوتا ہے؟ میری دانست میں اسے معاشرے کا لحاظ کہتے ہیں۔ یہ چیزیں ختم ہو جائیں تو انسان اپنے مقام سے نیچے آجاتا ہے۔"
"مغرب میں مساوات اور آزادی کے نام پر ان ہی چیزوں کو جھیجھو بنایا جا رہا ہے" وہ اثبات میں اپنا سر ہلاتے ہوئے بولی "اپنا مقام کھو دینے کے بعد ان میں احساس زیاں جاگا ہے لیکن برائی کو ختم کرنا کبھی بھی اتنا آسان ثابت نہیں ہوا جتنا اسے پھیلانا۔ قانون بھی ابتدا میں ایسی برائیوں کو کچلنے میں بری طرح ناکام رہتا ہے۔"
"قانون کا وجود ہی کسی برائی کے اعتراف کا پہلا کھلا اظہار ہوتا ہے اور جلد یا دیر سے اپنا اختیار منوا لیتا ہے۔ سرعام قانون کا مذاق اڑانے والوں کو ہمیشہ ندامت کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔"
"تم کراچی میں بیٹھ کر بیہودہ گوئی کر سکتے ہو نیویارک میں نہیں۔ وہاں عریانیت کی قانونی تعریف کا مضحکہ اڑانے کے لئے چار نوجوان لڑکیاں اپنے جسموں پر صرف دو دھجیاں لپیٹے کئی گھنٹوں تک بازار میں پھرتی رہیں اور قانون کے محافظ انہیں ہاتھ بھی نہیں لگا سکے۔ ان کی دلیل بھی کہ دھجیوں کی صورت میں ان کے جسموں پر معقول لباس موجود ہے اس لئے ان پر کسی قانون کی خلاف ورزی کا الزام عائد نہیں کیا جا سکتا۔ ان کا تماشا دیکھنے اور حوصلہ افزائی کرنے کے لئے ایک ہجوم غفیر ان کے ساتھ ہو لیا تھا۔ اس میں ان لڑکیوں کو کیا ندامت ہوئی؟ اخبارات میں تصاویر شائع ہوتے ہی ان چاروں پر ماڈلنگ کی دنیا کے دروازے کھل گئے جو ان کے لئے ایک غیر متوقع انعام تھا۔"
"نیویارک!" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "تم خود امریکیوں کو ایک عجیب نسل قرار دیتی رہی ہو۔ ان پر عام معاشرتی ضابطوں کا اطلاق نہیں کیا جا سکتا۔ عالمی اختیار اور اقتدار کے نشے میں بدمست ہوئی قوموں کی تباہی کا عمل اخلاقی اقدار سے شروع ہو کر پھیلتا چلا جاتا ہے۔"
"نیویارک اور امریکیوں پر لعنت بھیجو!" وہ چونک کر بولی "ہم کن خشک معاملات میں الجھ گئے۔ دوسرے جوڑوں کو دیکھو، وہ دنیا مافیہا کو بھول کر صرف ایک دوسرے میں کھوئے ہوئے ہیں۔ اس ماحول میں ہمیں بھی ان کی تقلید کرنی چاہئے ورنہ ہمارا چہرہ دوسروں کی نظروں میں آجائیں گے۔" یہ کہہ کر وہ مخمور انداز میں میری طرف سرک کر اتنے قریب آگئی کہ ہینڈ بیگ کا لیور اس کے نیچے چھپ گیا۔
"یہاں کسی کو ہماری طرف دیکھنے کی فرصت نہیں ہے۔" میں نے بوکھلا کے کہا "آرام سے اپنی جگہ پر بیٹھی رہو۔ رومان لڑانے کے لئے دو جسموں کا درمیانی فاصلہ صفر ہونا ضروری نہیں ہوتا۔"
"بیٹھے رہو!" وہ میرے شانے پر ہاتھ رکھ کے تیزی سے بولی "زن گزیدہ شوہروں کی طرح بھڑک کے نوجوانی کار سے نیچے اتر کر کھڑی ہو جاری گی۔ یہ مت بھولو کہ غزالہ کا مرض شدید ہونے سے پہلے تم بھی دیوانہ وار میری توجہ اور جسم کے طالب رہا کرتے تھے......"
"پتا نہیں تم غزالہ کے کس مرض کی بات کر رہی ہو۔" میں نے چڑ کر کہا "وہ پوری طرح صحت مند ہے۔ اسے کسی قسم کا کوئی مرض نہیں ہے۔"
"اسے کوئی مرض نہیں ہے لیکن وہ تمہارے لئے ایک روگ بن گئی ہے۔ اس سے شادی ہو جانے کے بعد تم بالکل بدل کر رہ گئے ہو۔ تمہاری ظرافت اور جمالیات کی حسوں کو ناقابل تلافی نقصان پہنچا ہے۔"
"بات صرف اتنی سی ہے کہ اب تم اس سے جلنے لگی ہو اسی لئے تمہیں ہر چیز بدلی ہوئی نظر آرہی ہے۔ تمہیں ان دونوں نے اس طرح میرے اوپر سوار دیکھ لیا تو کیا سوچیں گے؟"
"سوچنے دو۔ میں دوسروں کی سوچوں کے لئے اپنی آزادی سے دست بردار نہیں ہو سکتی۔"
"آزادی!" میں نے تلخی سے کہا "امریکیوں کو برا کہنے کے باوجود تم ان کا سکھایا پڑھایا ہوا سبق فراموش نہیں کر سکی ہو۔ ان کی آزادی لبرٹی کے قدموں سے شروع ہو کر مشعل کے سرے پر ختم ہو جاتی ہے لیکن تم مشعل کے شعلے سے بھی اوپر فضا میں اڑ جانا چاہتی ہو۔ ایسی آزادی جو دوسروں کی آزادیوں میں خلل انداز ہونے لگے بدمعاشی کہلاتی ہے اور ایسے آزاد منش لوگ بدمعاش کہلاتے ہیں۔"
"تم مجھے بدمعاش کہہ رہے ہو؟" وہ آنکھیں نکال کر دبی آواز میں غرائی۔
"وہ دوسروں کی بات ہے۔" میں بے بسی سے ہنس پڑا "تم جیسی خوب رو لڑکی کو کون بدمعاش کہہ سکتا ہے؟ تم نے نفسیات اور شاعری کا مطالعہ کیا ہوتا تو تمہیں پتا چلتا کہ ہماری طرف زندگی کا سارا کاروبار ہی سر رشتوں اور جسموں کے دم قدم سے چلتا ہے۔"
"تم بہت چرب زبان اور چالاک ہو۔ پل بھر میں اپنی بات سے پھر جاتے ہو۔" وہ اپنی جارحیت کی کامیابی پر خوش ہوتے ہوئے بولی "پتا نہیں اپنے مکر و فریب سے تم نے کتنی لڑکیوں کو تباہ کیا ہوگا۔"
"میں زندگی بھر اسی عیب سے بچتا رہا۔" میں نے اپنے کانوں کو ہاتھ لگا کے کہا "کبھی لڑکیوں کے پیچھے نہیں بھاگا......"
"جو آگئی اسی پر گزارہ کر لیا۔ یہی بات ہے نا!؟" اس نے میری بات کاٹ کر لقمہ دیا۔

"یہ تمہارے زرخیز ذہن کی سوچ ہو سکتی ہے۔ میری اتنی پرواہ نہیں تھی۔"

"پھر غزالہ جیسی خاندانی لڑکی تم سے کیسے آ ٹکرائی؟ تم اس کے ہم جماعت تو نہیں تھے!"

"وہ اپنے کالج کی کئی لڑکیوں کے ساتھ ایک پروگرام کے لئے چندہ لینے آئی تھی۔"

"اور پھر اس نے واپس جانے سے انکار کر کے تمہاری داسی بننے کا فیصلہ کرلیا!"

"وہ آئی مجھے اچھی لگی۔ میں نے دوبارہ اسے بلایا۔ اسے بھرپور عزت دی اور پھر ملاقاتیں بڑھتی چلی گئیں۔ شاید تمہیں علم نہ ہو کہ اس کی گھریلو زندگی کس قدر دردناک اور واہیات تھی۔"

"سب معلوم ہے" وہ بے پروائی سے بولی "تمہارے ستارے اچھے تھے جو بال بال بچ گئے ورنہ میں نے غزالہ کے نیم پاگل بھائی کامران کے ہاتھوں تمہیں اڑوانے کا بے داغ منصوبہ بنایا تھا۔"

"اور بے چارہ کامران خود ہی اس دھماکے کی بھینٹ چڑھ گیا؟" میں نے ستائشانہ لہجے میں کہا "تمہیں یہ بات بھی معلوم ہوگی کہ کامران پیدائشی طور پر بہت ذہین تھا۔ ماں اپنی ماں کی کوکین کی زیادہ مقدار کھا لینے کے بعد سے اس کی یادداشت جاتی رہی تھی۔"

"ماں باپ کے بہت سے گناہوں کی سزا ان کی اولاد کو بھگتنی پڑتی ہے" وہ بے پروائی سے بولی "مجھے تو یہ بھی معلوم ہے کہ غزالہ کی ماں بازار حسن کی باسی تھی۔ وہاں اس نے اپنی قیمتی اداؤں سے نہ جانے کتنوں کے دل دکھائے ہوں گے۔ ان ہی میں سے کسی کی بددعا کامران کی یادداشت لے بیٹھی۔"

"کیا یہ باتیں تمہیں غزالہ سے معلوم ہوئی ہیں؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"پی بلبلیاں کوئی نہیں گنوا لے۔ ٹی والے جب کسی سے کوئی کام لیتے ہیں تو پہلے اس کا پورا ماضی کھنگالتے ہیں۔ کامران کی وجہ سے اس بارے میں خاصی محنت کی گئی تھی۔ غزالہ سے کہہ بھی نہ دینا کہ مجھے اس کے والدین کے بارے میں کچھ معلوم ہے۔ میں بلاوجہ اسے شرمندہ نہیں کرنا چاہتی۔"

"لیکن میرے بدن سے چپک کر اسے سلگانا ضرور چاہتی ہو۔ کچھ سمجھ میں نہیں آتا کہ تمہاری کون سی کل سیدھی ہے۔ کبھی اسے سوگ قرار دیتی ہو، کبھی اس سے محبت اور اپنائیت جتانے لگتی ہو۔"

"مجھے زندگی میں اس جیسی ہزاروں نہیں تو سیکڑوں مظلوم لڑکیاں ضرور ملی ہوں گی۔ ہیروں کے جنگل کے علاقے میں ہر حسین لڑکی درد مند اور عیاش مردوں کے لئے ایک انگوٹھی اور دل گداز کنگن لئے پھرتی ہے۔ ان میں سے کوئی مجھے یاد بھی نہیں ہے۔ غزالہ کے لئے تو اس وجہ سے سوچنا پڑتا ہے کہ پہلے وہ تمہاری محبوبہ تھی اور اب بیوی ہے۔" بات کرتے کرتے وہ ایک دم چونک کر بولی۔

"ہاں یہ تو بتاؤ کہ تمہاری شادی کیسے ہوگئی۔ سنا ہے کہ تمہارے مذہب میں بیسیوں فرقے ہیں اور ہر فرقہ اپنے اپنے طریقے سے شادی کرتا ہے۔ تمہاری شادی ایک سنی مولوی نے کرائی تھی۔ پتہ نہیں غزالہ کس فرقے سے تھی۔ کیا تم اپنی شادی کے اس طریقے سے مطمئن ہو؟ یا پھر اسے اپنی گرل فرینڈ سمجھ کر گزارہ کررہے ہو؟"

"تم نے مسلمانوں کے بارے میں چھان پھٹک کر معلومات جمع کی ہوئی ہیں" میں نے ہنس کر کہا "سب حقیقت سے زیادہ پروپیگنڈا ہے۔ آج کل ایک مسلک کے لوگ دوسرے مسلک کے لوگوں کے ساتھ نماز بھی پڑھ لیتے ہیں۔ شادی کی رسوم مختلف ہو سکتی ہیں مگر بنیادی نکات یکساں ہیں۔ جنوبی کیا، قطب شمالی کا مسلمان بھی کسی جوڑے کی شادی کرا سکتا ہے۔ ہمارے یہاں ابھی فرمل فرینڈ کا رواج نہیں ہوا اور نہ ہونے کا امکان ہے۔"

ہمیں غزالہ اور سلطان شاہ کے انتظار میں وقت گزارنا تھا اس لئے میں ویرا کی ہر معقول یا بے سروپا بات کا جواب دیتا رہا۔ کاٹھ کے الو کی طرح خاموشی سے بیٹھنے کے بجائے مصروف رہ کر وقت گزارنا ہر اعتبار سے سودمند تھا۔ کم از کم مجھے پہلی بار یہ بات معلوم ہوگئی تھی کہ ویرا میرے مرحوم سسرالیوں کے بارے میں میرے جتنی معلومات رکھتی تھی اور اسے میرے اور غزالہ کے نکاح کے استحکام کا علم ہوگیا تھا۔

آخر کار کچھ دیر بعد وہ دونوں بائیں جانب کی روش پر سے نمودار ہوئے اور ان کی متلاشی نظروں نے فوراً ہی گاڑی دیکھ لی۔ مجھے ان کے بارے میں تجسس تھا اس لئے میں پہلے ہی سے ان کی جستجو میں اپنی نظریں ادھر ادھر دوڑا رہا تھا۔ ان کے چہروں سے کسی جوش و خروش کا اظہار ہو رہا تھا نہ ان کی چال میں کوئی غیر معمولی تیزی تھی جس سے اندازہ ہوتا کہ وہ کوئی کامیابی حاصل کر کے آئے ہیں۔ وہ عام انداز میں ایک دوسرے سے باتیں کرتے ہوئے پارکنگ کی طرف بڑھتے چلے آئے۔

وہ دونوں پچھلی سیٹ پر بیٹھے۔ میں نے انجن اسٹارٹ کر کے گاڑی پارکنگ سے نکالی اور اس کا رخ شارع فیصل کی طرف جانے والے راستے کی طرف موڑ دیا۔

"واپس چلیں یا مزید چند گلیاں چھاننے کا ارادہ ہے؟" ویرا نے گاڑی حرکت میں آتے ہی پیچھے مڑ کر طنزیہ لہجے میں پوچھا۔

"تمہیں شوق ہے تو پیدل گلیاں چھانتی رہو۔ ہم لوگ واپس جائیں گے" سلطان شاہ نے کہا۔

"واپس کہاں جاؤ گے؟ ہمارا تو کوئی ٹھکانا ہی نہیں ہے۔"

"اس علاقے سے باہر تو آوارہ گردی کرتے رہیں گے۔ یہاں اب کوئی کام باقی نہیں رہا۔"

"میرا اندازہ ہے کہ تم دونوں کوئی کامیابی حاصل کر کے آئے ہو۔" میں نے ان دونوں کی گفتگو سننے کے بعد سنجیدہ لہجے میں کہا۔ "میں تمہاری رپورٹ سننے کے لئے بے چین ہوں۔"

"ویرا کو آنا دو تو پوچھنا کیا کہ الیکن اسی علاقے میں مجھ

"میں اپنے الفاظ واپس لیتی ہوں۔" وہ پلٹ کر ہیجان آمیز انداز میں بولی "یہ تو آج کی سب سے بڑی خبر ہے۔ ہمیں ابھی اس حرام زادے کی کمین گاہ پر جوابی حملہ کرنا چاہئے۔"

"اتنی عجلت اچھی نہیں ہوگی۔" غزالہ بولی "ابھی صرف پتا چلا ہے۔ ہمیں بھیڑ بھاڑ کے اوقات میں مزید کام کرنا ہوگا۔ اس کے بعد ہی اگلا قدم اٹھانے کا فیصلہ کیا جا سکے گا۔"

"تم کیا معلوم کر کے آئی ہو؟" میں نے تاخیر پر جھلا کر کہا۔

"چند روز سے اس علاقے میں کسی کے پالے ہوئے جسیم اور تندرست کتے دیکھے جا رہے ہیں۔ روز صبح سویرے ایک مقامی نوکر تین چار کتوں کو دور تک ٹہلانے کے لئے نکلتا ہے۔ وہ مقامی ان کتوں کے ساتھ ہی ایک گورے کے پاس نیا نیا ملازم ہوا ہے۔ وہ پھر کہیں اقبال پارک وغیرہ کی سمت سے آتا اور اسی طرف لوٹ جاتا ہے۔" میرے ڈانٹنے پر غزالہ مشتعل انداز میں بولتی چلی گئی۔

"تم تو اس طرح بیزاری ہو جیسے تم نے یہ معلومات کسی چھپے ہوئے اشتہار سے حاصل کی ہیں۔" زریا نے جھینپتے ہوئے لہجے میں کہا "ہمیں تو تفصیل سے پوری بات بتاؤ۔"

"تفصیل کچھ بھی نہیں ہے، بس ہماری ترکیب کامیاب رہی۔" غزالہ کے توقف پر سلطان شاہ نے جواب دیا "ہم ایلین کے بارے میں کسی سے پوچھ گچھ کر کے تو معلومات حاصل کرنے کے بجائے دوسروں کی نظروں میں خود مشتبہ ہو جاتے۔ غزالہ کو خیال سوجھا کہ ہمیں کسی دکان پر پہنچ کر ان دونوں کتوں کے بارے میں ذکر چھیڑنا چاہئے جو آج جہانگیر کے گھر پر مارے گئے ہیں۔ ایسے مصنوعی کتوں کو صرف گھر میں رکھ کر نہیں سدھایا جا سکتا۔ اگر وہ باہر نکلتے ہوں گے تو انہیں علاقے کے لوگوں نے ضرور دیکھا ہوگا۔"

"پھر کیا ہوا؟" زریا بے ساختہ پوچھ بیٹھی۔ اس کے لئے سلطان شاہ کی چند ثانیوں کی خاموشی بھی گراں اور ناقابل برداشت تھی۔

"ہم نے جنرل اسٹور کے کاؤنٹر سے آئس کریم طلب کی اور غزالہ نے مجھ سے مخاطب ہو کر سیاہ اور جھبرے کتے کا ذکر چھیڑ دیا۔ وہاں موجود لوگوں میں سے ایک جوڑے نے غزالہ کی باتوں میں دلچسپی لینی شروع کردی۔ وہ کتوں کی نسل کے بارے میں قیاس آرائی کر رہے تھے۔ کام میں رفتہ آنے پر سیلزمین نے بتایا کہ وہ کئی دنوں سے سیاہ اور جھبرے کتوں کو ادھر آتے دیکھ رہا ہے۔ ان کے ساتھ مزید ایک باوردی گارڈ ہوتے ہیں جو سب ہی بڑے اور خوف ناک ہیں لیکن کبھی غرّاتے بھی نہیں۔ اس حوالے سے سیلزمین نے وہ سب بتایا جو غزالہ ابھی بتا چکی ہے۔ غزالہ نے کتوں کو دیکھنے کی خواہش ظاہر کرکے ان کے مالک کا پتا جاننا چاہا تو سیلزمین نے لاعلمی ظاہر کی لیکن اس نے وعدہ کیا ہے کہ صبح کتوں کا رکھوالا نظر آیا تو وہ اس سے پتا ضرور معلوم کرلے گا۔"

"اور وہ جا کر ایلین کو بتا دے گا کہ ایک عورت اور مرد خصوصی

کتوں کے مالک کے بارے میں تحقیقات کرتے پھر رہے تھے۔" زریا نے اس تفصیل میں فوراً ہی ایک منفی نکتہ نکال کر اعتراض جڑ دیا۔ "وہ پھرتی سے اپنا ٹھکانا بدل دے گا اور ہم از سر نو جھک مارنا شروع کردیں گے۔"

"تمہیں جھک مارنے کا شوق ہوا تو تمہیں اس کام سے نہیں روکا جائے گا۔" سلطان شاہ نے بڑے تحمل اور سنجیدگی سے کہا۔ "لیکن ہم تمہارا ساتھ نہیں دے سکیں گے۔ اول تو غزالہ نے اسے پتا معلوم کرنے سے منع کردیا ہے۔ دوم یہ کہ دو کتوں کے مرنے کے بعد ان جلوس کے نظر آنے کی کوئی امید نہیں ہے۔ ہم کل ہی ایلین کے خلاف کارروائی کر گزریں گے۔"

"صبح کے اخبارات میں تفصیلی خبریں چھپنے کے بعد سیاہ اور جھبرے کتوں کا معاملہ اہمیت اختیار کر جائے گا۔" زریا ہٹ دھرمی پر تلی ہوئی تھی "اور وہ کتے اس علاقے میں اسی قدر پہچانے جانے لگے تو ان کی وجہ سے ایلین خطرہ محسوس کرسکتا ہے۔"

"اخبارات میں زیادہ سے زیادہ دو کتوں کا ذکر آسکتا ہے۔ تم بھول رہی ہو کہ کتوں کے مرنے کے بعد وہاں زبردست آگ لگی گئی تھی۔ جلے ہوئے کتوں کا رنگ صرف سیاہ ہو سکتا ہے۔ کیا تم نے کبھی کوئی جلی ہوئی جھبری لاش دیکھی ہے؟"

سلطان شاہ کے سنجیدگی سے پوچھے گئے اس سوال پر میں اپنی ہنسی نہ روک سکا۔ زریا بھڑک کر کچھ بڑبڑانے لگی۔ ان کے اعتراضات میں کوئی وزن نہیں تھا۔ اس کامیابی پر میں دل ہی دل میں غزالہ کی ذہانت کا اعتراف کئے بغیر نہیں رہ سکا۔ ایلین کو نظر انداز کرکے کتوں کے عمومی ذکر سے اس کا سراغ نکالنے کی راہ واقعی بہت دلچسپ اور عجیب تھی۔ اگلے روز سلطان شاہ کتوں کے حوالے سے کچھ در بدر محنت کرکے اس مکان تک پہنچ سکتا تھا جہاں ایلین روپوش تھا۔ اس معاملے میں رات گئے ذرا بھی پیش رفت نہیں ہو سکتی تھی بلکہ ایسی کوئی کوشش الجھنوں میں اضافے کا سبب بن سکتی تھی۔

میں نے گاڑی ٹیپو سلطان روڈ کی طرف موڑی تو زریا چونکے بغیر نہیں رہ سکی "مختلف سڑک کو چھوڑ کر اب ادھر کیوں جا رہے ہو؟ کیا اقبال پارک کا طواف کرنے کا ارادہ ہے؟"

"میں گاڑی چلاتے چلاتے تھک گیا ہوں۔ کچھ آرام کرنا چاہتا ہوں۔"

"آرام ہی کرنا چاہتے ہو تو میں ڈرائیونگ کرسکتی ہوں مگر یہ میرے سوال کا جواب تو نہیں ہوا۔"

"ہاں، تمہارے سوال کا جواب یہ ہے کہ ایلین تک پہنچنے کی امید پیدا ہوتے ہی میرے ذہن نے بھی تھوڑا بہت کام کرنا شروع کردیا ہے۔ میں اول خان کے گھر جا رہا ہوں۔" میں نے کہا۔

"اول خان کے گھر!" زریا حیرت سے تقریباً چیخ پڑی "تمہیں یاد نہیں کہ میں نے تم سے کیا کہا تھا؟ تم نے بتایا تھا کہ اس نے ہم

سب کو آج شب سے دور رہنے کا مشورہ دیا تھا۔ اس کے الفاظ تھے کہ ہم نے اس کے قریب جانے کی کوشش کی تو پیس کر رکھ دیے جائیں گے۔"

"اس نے اور بھی بہت کچھ کہا تھا مگر ہم اس کی ہدایات پر عمل نہیں کرسکے۔ اس وقت وہ معزولی کے صدمے سے دوچار تھا اس کے جذباتی مشوروں کی رو میں بہہ کر ہم اپنی سمجھ بوجھ کو خیرباد نہیں کہہ سکتے۔ میں وہاں جانے میں کوئی خطرہ محسوس نہیں کرتا۔ تم میں سے کسی نے میرا ساتھ نہ دیا تو میں اکیلا وہاں جاؤں گا۔ اسے تنہا چھوڑ دیا گیا تو وہ سوچ سوچ کر پاگل ہو جائے گا۔ اندر سے ٹوٹ جائے گا۔"

"حیرت ہے کہ تم پر اچانک ہی اس سے ہمدردی جتانے کا دورہ پڑا ہے۔ اگر اس کے گھر کی نگرانی ہو رہی ہو تو ہم کیا کرسکیں گے؟ وہاں پہنچتے ہی گھیر لیے جائیں گے۔"

"وہاں میدان صاف ہوگا۔ ہمارے دشمنوں کے پاس اتنی افرادی قوت نہیں ہے کہ وہ ہمارے خلاف ہر طرف مورچے لگا سکیں۔ انھیں آئی ایف کے اعلیٰ حکام بھی ہمیں ڈھیل دے رہے ہیں ورنہ یہ بھی ہوسکتا تھا کہ اول خان کو ڈائریکٹر جنرل کے پاس روک کر پہلے ہم چاروں کو حراست میں لیا جاتا پھر اسے معزولی کا حکم سنا کر گھر بھیج دیا جاتا۔ ہمیں ان خفیہ مراعات سے فائدہ اٹھانا چاہیے۔"

"وہاں جا کر تمہیں کیا حاصل ہوگا؟" زریا بحث پر تُل گئی تھی۔

"اس کا اندازہ تمہیں وہاں پہنچ کر ہوگا۔ یہاں لوگوں کا مزاج بن چکا ہے کہ وہ کرسی کو سلام کرتے ہیں۔ عہدے اور اختیارات سے محروم شخص سے اس کا سایہ بھی الگ ہونے کی کوشش کرتا ہے۔ یہ بات کسی کے وہم و گمان میں بھی نہیں آسکے گی کہ ہم اتنی جلدی اول خان سے دوبارہ ملنے کی کوشش کرسکتے ہیں۔ ہمارا ہر دشمن تمہاری طرح سوچ رہا ہوگا۔"

"تم فون پر بھی اس سے ہمدردی کا اظہار کرسکتے تھے۔" اس کی آواز شکست خوردہ سی ہوگئی۔

"وہ دفتر سے بے دخل کیا جاچکا ہے۔ گھر کا فون کٹ چکا ہے۔"

"وہ رہتا کہاں ہے؟" زریا میری ضد کے آگے ہتھیار ڈالنے پر آمادہ نظر آنے لگی۔

"شاید تم اس علاقے سے واقف نہ ہو۔ وہ جمشید روڈ کہلاتا ہے۔"

ٹیپو سلطان روڈ سے شہید ملت روڈ اور پھر جیل روڈ سے ہوکر ہم جمشید روڈ پر آگئے۔ وہاں ہوٹل، کیبن اور ٹھیلے آباد تھے۔ سڑک کی داہنی بائیں جانب بسوں سے لے کر جیپوں تک بھانت بھانت کی گاڑیاں زیر مرمت تھیں۔ ان گاڑیوں کے فاضل پرزوں کی دکانیں بھی کھلی ہوئی تھیں۔ یوں معلوم ہوتا تھا جیسے سڑک اور فٹ پاتھوں پر قائم ان گیراجوں میں سارا کام ہی رات کو ہوتا ہے۔

"یہ شہر کی پبلک ٹرانسپورٹ کی مرمت کے بڑے مراکز میں سے ایک ہے۔" زریا کو متحیر دیکھ کر سلطان شاہ نے وضاحت کی جو میرے لیے بھی دلچسپ تھی۔ وہ کہہ رہا تھا "دن بھر یہ گاڑیاں کسی نہ کسی طرح سڑکوں پر رواں رکھی جاتی ہیں۔ رات کو ان کی مرمت اور دیکھ بھال ہوتی ہے۔ مرمت کا کام راتوں رات مکمل نہ ہو تو مالک کو اگلے دن کی آمدنی سے ہاتھ دھونے پڑتے ہیں۔ شہر کے بڑے اور مشہور گیراجوں میں کام کرنے والے نامور مکینک اور مستری بھی رات کو یہاں جزوقتی کام کرتے ہیں اور محض انجن یا پرزوں کے چلنے کی آواز سن کر نقص سے لے کر اس کی مرمت پر آنے والے اخراجات تک بتا دیتے ہیں۔"

کچھ آگے جا کر میں نے گاڑی بائیں جانب موڑ لی۔ اندر متوسط طبقے کی آبادی نظر آرہی تھی۔

"مکان بہت چھوٹے ہیں۔ شاید یہ نچلے متوسط طبقے کی آبادی ہے۔" زریا بولی۔

"یہاں امریکا کی طرح طبقات میں کوئی طبقاتی امتیاز نہیں ہے۔ متوسط طبقہ صرف متوسط طبقہ ہوتا ہے۔ اس میں نچلے درمیانی اور بالائی متوسط کی تقسیم نہیں ہوتی۔"

"یہ اندازہ مجھے بھی ہے۔ ہماری معاشرتی تقسیم کے اعتبار سے یہاں کے بیشتر امرا اپر مڈل کلاس سے تعلق رکھتے ہیں۔ حقیقی اپر کلاس پاکستان بھر میں مشکل سے چند سو خاندانوں پر مشتمل ہوگی۔" زریا کا مشاہدہ ہر جگہ گہرا ثابت ہوتا تھا۔ عام لوگوں کی سمجھ میں نہ آنے والی بات وہ بہت آسانی سے کہہ جاتی تھی۔

میرا دل چاہا کہ اسے بتاؤں کہ یہی چند سو خاندان چہرے بدل بدل کر ملک کے اقتدار اور سارے وسائل پر قابض ہیں۔ نئے لوگ جنہیں چاہتے ہیں "نوازتے" ہیں۔ جس سے برہم ہو جاتے ہیں، اس پر وقت کی روزی کے دروازے بھی بند کردیتے ہیں لیکن وہ سیاسی باتیں تھیں۔ میں زریا کے سامنے ہر بات کرنے سے گریز کرتا تھا کیونکہ ایسے موضوعات پر وہ بال کی کھال نکالنے میں ماہر تھی۔ میری زبان سے کمزوریوں کا انکشاف سن کر وہ فوری طور پر میرے انفرادی افعال اور کردار کے بخیے ادھیڑنے شروع کردیتی۔

آخر تقریباً نو دس منٹ کے بعد میں ایک ایسی گلی میں پہنچ گیا جہاں مکانات مختصر مگر صاف ستھرے تھے۔ کسی بھی مکان کا دروازہ اتنا بڑا نہیں تھا کہ اس میں سے کوئی کار گزر کر اندر جاسکے۔ ویسے بھی ان گھروں میں گاڑیاں پالنے کی کوئی گنجائش نہیں تھی۔ جن لوگوں نے ضرورت کے تحت گاڑیاں رکھی ہوئی تھیں انھوں نے بھی پارکنگ کا بندوبست باہر ہی کیا ہوا تھا۔

میں نے گاڑی گلی کے آخری سرے سے گزار کر کنارے سے لگادی اور کہا "تم لوگ یہیں ٹھہرو۔ پہلے میں اس سے مل کر آتا ہوں۔" میری اس تجویز پر کسی نے کوئی اعتراض نہیں کیا۔

گاڑی سے اترتے ہوئے میں نے ان تینوں لوگوں کو دیکھا۔ ... برانڈے میں کسی بند مکان کی سیڑھیوں پر بیٹھے ہوئے ...

ورنہ طرح ہماری طرف متوجہ تھے۔ جوں ہی میں گاڑی سے اتر کر گلی میں گھوما، ان میں سے ایک صحت مند لڑکا تقریباً دوڑتا ہوا میرے پاس پہنچا اور اشتباہ آمیز نظروں سے میرا جائزہ لیتے ہوئے پوچھا کہ میں یہاں کسے تلاش کرتا پھر رہا تھا۔

اول خان کا نام سن کر اس کی آنکھوں سے تشویش کے سائے غائب ہو گئے اور وہ مجھے اپنے ساتھ لے کر آگے چل پڑا۔ وہ معذرت خواہانہ انداز میں مجھے بتا رہا تھا کہ شہر میں جرائم میں اچانک اضافہ ہو جانے کی وجہ سے وہ لوگ اپنی مدد آپ کے تحت محلوں میں آنے والے اجنبیوں کی دیکھ بھال کرتے رہتے تھے جس کی وجہ سے یہ علاقہ ہر قسم کے جرائم سے محفوظ تھا۔

وہ دور ہی سے اول خان کے دروازے کی نشان دہی کر کے لوٹ گیا۔

میں نے دروازے پر پہنچ کر گھنٹی بجائی تو اندر سے اول خان کی جانی پہچانی آواز سنائی دی "کون ہے؟ ایک منٹ ٹھہرو۔ میں ابھی آتا ہوں۔"

میں نے دانستہ جواب نہیں دیا۔ میں اونچی آواز میں اپنا نام استعمال نہیں کر سکتا تھا۔

اول خان واقعی ایک منٹ میں دروازے پر آگیا اور مجھے اپنے روبرو دیکھ کر بھونچکا سا ہو گیا۔ چند ثانیوں بعد وہ اپنی حیرت پر قابو پانے میں کامیاب ہوا تو بازو پھیلا کر والہانہ انداز میں مجھ سے بغل گیر ہو گیا اور تقریباً بھرائی ہوئی آواز میں بولا "تم بہت ضدی ہو... میں نے تمہیں منع کیا تھا لیکن تم باز نہیں آئے۔ تم نے یہاں آکر بہت بڑا خطرہ مول لیا ہے۔ باقی لوگ کہاں ہیں؟"

"وہ کونے پر گاڑی میں بیٹھے ہوئے ہیں۔ ہم لوگ زیادہ دیر نہیں رکیں گے..."

میری بات پوری ہونے سے پہلے ہی وہ برس پڑا "وہ گاڑی میں کیا کر رہے ہیں؟ انہیں بھی ساتھ لانا تھا۔ اب میں تمہیں نہیں جانے دوں گا۔ تم لوگ پہلی بار آئے ہو۔ واپس میری مرضی سے جاؤ گے۔ یہ میرا محلہ ہے۔ میں دیکھوں گا کہ یہاں کون مائی کا لال آتا ہے۔"

وہ مخلص ہونے کے ساتھ ساتھ ذاتی معاملات میں جذباتی بھی تھا اور ایسے معاملات میں شاید بہت جلد برا مان جاتا تھا۔ میں نے خاموشی اختیار کر لی مگر وہ مسلسل بڑبڑاتے جا رہا تھا۔ ہم سے دور رہ کر وہ جس عمل کو ہمارے لئے مہلک قرار دے رہا تھا اب خود اسی پر مصر تھا۔

ہم خود بھی کسی عارضی ٹھکانے کی تلاش میں تھے۔ یہ بات اول خان سے زیادہ دیر چھپی نہیں رہ سکتی تھی۔ اس نے راستے ہی میں مجھ سے پوچھ لیا "فیکٹری چھوڑنے کے بعد سے تم یوں ہی شہر بھر میں گشت کرتے پھر رہے ہو؟ میں نے فون پر تمہیں کتنا سمجھایا تھا کہ چند روز کے لئے بالکل گوشہ نشین ہو جاؤ لیکن تم کسی کی نہیں سنتے۔ انتقام لینے کا جنون تمہارے دماغ میں بیٹھ جاتا ہے۔ آج کے اخبارات دیکھے ہیں تم نے؟"

"نئی بھی خرابہ کر دی ہمارے بس سے باہر تھی۔ پچھلی رات ایک ہوٹل میں بسر کرنے کے بعد آج جہانگیر کے گھر چلے گئے تھے کیونکہ اخباری اشتہار کے چھپنے کے بعد ہوٹل خطرناک ہو سکتا تھا۔"

"یہ اور برا کیا۔ جہانگیر کا گھر تمہارے لئے چوہے دان بھی بن سکتا ہے۔"

"بالکل یہی ہوا۔ اس وقت تک وہ گھر راکھ اور ملبے کا ڈھیر بن چکا ہوگا مگر ایلین کی اس کارروائی سے پہلے ہم نے نارمن اور اس کی ایک گرل فرینڈ کو موت کے گھاٹ اتار دیا ہے۔"

اس خبر پر وہ بہت خوش ہوا۔ وہ اس بارے میں مزید تفصیلات جاننا چاہتا تھا لیکن ہم ایکارڈ کے قریب پہنچ چکے تھے۔ اسے دیکھ کر تینوں نیچے اتر آئے۔ اول خان تپاک انداز میں ان کا استقبال کرنے لگا۔ سلطان شاہ کو اس نے اپنے سینے سے لگا لیا تھا۔

ہمارے اضطرار نشستوں کے نیچے محفوظ تھے۔ میں نے ڈکی میں سے رقوم اور زیورات کی پوٹلیاں نکال لیں۔ اول خان کی ہدایت پر گاڑی کی ڈکی میں سے بہترین کلاتھ کا بنڈل نکال کر گاڑی پر باندھ دیا گیا۔ اول خان نے اشارے سے لڑکوں کو اپنے قریب بلا کر گاڑی کی حفاظت کی ہدایت کی۔ ان تینوں نے نہایت سعادت مندی سے اسے بے فکر ہو جانے کا مشورہ دیا اور اول خان ہم چاروں کو اپنے ساتھ لے کر گھر کی طرف واپس چل پڑا۔ اس وقت اس کا چہرہ بھی خوشی سے دمک رہا تھا۔

"گاڑی پر کپڑا میں نے جان بوجھ کر بندھوایا ہے۔" چلتے چلتے اس نے میرے قریب ہو کر سرگوشی میں کہا "تم نہیں جانتے تمہاری گاڑی کا اندر سے کیا حال ہو۔ ان نوجوان لڑکوں میں تاک جھانک اور تجسس کی عادت ہوتی ہے۔ کھلی ہوئی گاڑی میں کس کس کو روکا جاتا۔"

"وہ کپڑا اٹھا کر بھی اپنا تجسس دور کرنے کی کوشش کر سکتے ہیں۔"

"یہ سب سرکش اور منہ پھٹ ضرور ہیں مگر محلے میں شرافت سے رہتے ہیں۔ کپڑا خود چڑھا دیے جانے کے بعد کوئی اسے نہیں چھیڑے گا۔ چھوٹی آبادیوں میں میل جول اور تنہائی کے بہت فائدے ہوتے ہیں۔ سارے محلے دار ایک بڑے مگر ڈھیلے ڈھالے کنبے کی طرح رہتے ہیں اور دکھ سکھ میں ایک دوسرے کے کام آتے ہیں۔ یہ میری کم مائیگی نہیں بلکہ پختہ سوچ ہے کہ شہر کے مہنگے علاقوں میں لوگوں نے بڑے بڑے مکانوں کی صورت میں اپنی خوشی اور سرمائے سے اپنے لئے جیلیں بنالی ہیں جن میں وہ بڑے فخر سے قید تنہائی گزارتے رہتے ہیں۔ بیچ میں صرف ایک دیوار ہونے کے باوجود اپنے ہمسایوں سے بے خبر رہتے ہیں۔ سارے دکھ اپنی اکیلی ذات پر جھیلتے ہیں اور سکھ کی گھڑی آئے تو شہر بھر میں ایسوں کو ڈھونڈتے پھرتے ہیں جو ان کی خوشی پر اپنی خوشی کا اظہار

کر سکیں۔ انہیں ہزاروں کی بھیڑ جمع کر کے بھی ایسے چند لوگ نہیں ملتے۔"

وہ سرحد کا معصوم اور سادہ لوح اول خان نہیں تھا، اس کا یہ سوال کا ٹھوس تجربہ بول رہا تھا۔ وہ صاف، سیدھے اور سچے الفاظ میں ایک ہی معاشرے کے دو رخوں کی تصویر کشی کر رہا تھا۔

وہ اپنے گھر کے کھلے ہوئے دروازے پر رکے بغیر اندر گھستا چلا گیا۔ ساتھ ہی ہم چاروں کو بھی اپنے پیچھے چلے آنے کی تلقین کر رہا تھا۔

میرے لئے وہ طریقہ نامناسب تھا۔ اول خان سے ہماری لاکھ دوستی اور بے تکلفی سہی، اس کی بیوی کے لئے ہم اجنبی تھے۔ پتہ نہیں اندر وہ اپنے بچوں کے ساتھ کس طرح لیٹی بیٹھی ہوئی تھی۔ میں نے باہر رک کر غزالہ اور ویرا کو آگے بڑھنے کا اشارہ کیا۔ میں سب سے آخر میں اندر داخل ہوا اور دروازہ بند کر کے مختصر سے برآمدے سے ہوتا ہوا اس دروازے میں داخل ہو گیا جس میں وہ پورا جلوس غائب ہوا تھا۔

اندر قدم رکھتے ہی میری طبیعت خوش ہو گئی۔ وہ مہمان داری کے لئے استعمال ہونے والا مختصر مگر صاف ستھرا کمرا تھا۔ فرنیچر کے وسط میں پرانا مگر گرد سے محفوظ قالین بچھا ہوا تھا۔ صوفے اور کرسیوں کے علاوہ ایک تخت بھی موجود تھا جس پر تکیے کے ساتھ کوئی کھلی ہوئی کتاب الٹی رکھی ہوئی تھی۔ شاید ہمارے پہنچنے سے پہلے اول خان وہاں لیٹا کچھ پڑھ رہا تھا۔

میں سلطان شاہ کے ساتھ وہیں رک گیا۔ یہ کتابیں میز پر رکھ دی گئیں۔ اول خان، غزالہ اور ویرا کو لے کر دوسری طرف کے دروازے سے باہر نکل گیا۔

اندر سے اول خان کی رعب دار آواز کے ساتھ ہی خلوص، حیرت اور مسرت میں ڈوبی ہوئی نسوانی آوازیں سنائی دینے لگیں۔ شہد جیسی مٹھاس، نرمی اور نزاکت والی وہ بھی غالباً شاید اول خان کی بیوی کی تھی جو ایک بیٹے اور دو بیٹیوں کی ماں بننے کے باوجود اپنی پرکشش آواز کی بنا پر ایک لڑکی ہی معلوم ہو رہی تھی۔ اس کے مقابلے میں ویرا کی آواز میں چہکتی ہوئی تھی۔

ان لوگوں کو ایک دوسرے سے روشناس کرانے کے بعد اول خان کسی شرم ساری کے بغیر خوشی سے چہکتا ہوا ہمارے کمرے میں لوٹ آیا اور بے تکلفی سے میرے برابر میں بیٹھتے ہوئے بولا "یہ ہے میرا غریب خانہ۔ یہاں کل چار کمرے ہیں۔ ایک کمرے میں میرے بال بچے سوتے ہیں۔ یہ میرا ہے یا میرا ڈرا سمجھ لو۔ میں یہیں تخت پر سوتا ہوں۔ دو کمرے تم لوگوں کے لئے حاضر ہیں۔ میرے گھر میں مسہریاں نہیں، بلکہ بان کی چارپائیاں اور گدے موجود ہیں مگر پہلے یہ بتاؤ کہ آملیٹ بنواؤں یا پیٹ بھر کھانا لاؤں؟"

"ہم شکم سیر ہو کر آئے ہیں۔" میں نے ندامت بھرے لہجے میں کہا "مگر مجھے معلوم ہوتا کہ تم اتنے تکلف سے کام لو گے تو میں ادھر کا رخ ہی نہیں کرتا۔ یہ وقت خاطر مدارات کا نہیں، ضروری باتوں کا ہے۔"

"برسوں سے ضروری باتیں چل رہی ہیں۔ وہ بھی ہو جائیں گی لیکن پہلے تمہیں کچھ کھانا پینا ہو گا۔ یہ ممکن ہی نہیں ہے کہ کوئی میرے گھر آیا ہوا دوست کھانے سے انکار کرے۔ تمہیں معلوم ہے ہم اپنے مہمان کی تواضع دوسرے کے سپرد کرنے کے بجائے خود کو مار کر اس کا مزا ستانے کو ترجیح دیتے ہیں۔" اس کی حکایت کا رہتے ہوئے وہ فراخ دلی سے ہنسا اور اپنی بات جاری رکھتے ہوئے بولا "مجھ پر کراچی کے پانی کا اثر ہے کہ ابھی نرمی سے تمہاری مرضی پوچھ رہا ہوں۔ زیادہ ٹال مٹول کرو گے تو میرا غصہ عود کر آئے گا اور تم کو وہی کھانا پڑے گا جو گھر میں حاضر ہے۔"

کراچی کا پانی بھی اول خان کو ایک خاص حد سے زیادہ بدل نہیں سکا۔ آخری شرط پیش کر کے وہ خود ہی محسوس کر گیا تھا۔ میں نے بڑی رغبت سے اس کی بات پکڑ کر کہا "پھر مجھے تمہارا منظور ہے مگر ہماری شرط یہ ہے کہ جو کچھ ہے اور جیسا بھی ہے، اسی حالت میں ہمارے سامنے لے آؤ۔ غضب خدا کا! تم رات کے ایک بجے ہم سے کھانے کے لئے پوچھ رہے ہو۔"

"تم آئے ہی اب ہو تو میں کیا کروں!؟" وہ بائیں ہاتھ سے اپنے سر کی پشت سہلاتے ہوئے شرمندگی سے بولا "مجھے انتظار دو کہ پتیلی اور چنگیری کے بجائے پلیٹوں میں کھانا لا سکوں۔"

"نہیں!" میں اڑ گیا "ہم پتیلی اور چنگیری ہی میں کھانا کھائیں گے۔ ویرا کو شکاریوں کا کھانے پینے کا انداز بہت اچھا اور مردانہ لگتا تھا۔ وہ بھی لطف اندوز ہو گی۔"

اول خان نے سر جھکا کر اپنی جگہ چھوڑ دی "دوستوں کی خاطر مجھے سب کچھ منظور ہے۔"

اول خان کی بیوی کے کان شاید ان مکالمات پر لگے ہوئے تھے۔ اندر سے فوراً ہی بھنے ہوئے گوشت کے گرم ہونے کی اشتہا انگیز خوشبو آنے لگی۔ میں سلطان شاہ کو آنکھ مار کے مسکرانے لگا۔ تھوڑی دیر میں اول خان ایک بڑی سی تھالی میں [illegible] ہانڈی لے آیا۔ مٹی کی ہوئی نئی پتیلی واقعی بڑے مسالے دار گوشت سے بھری ہوئی تھی۔ روٹیاں رنگ دار [illegible] سے بنی ہوئی ڈھکنے والی چنگیروں میں محفوظ تھیں۔ خالص گھی [illegible] پانچ گھی لگے ہوئے تھے۔

"اتنے سالن ہوتے ہوئے بھی تم آملیٹ وغیرہ کی بات کر رہے تھے۔"

"یہ ہمارا صبح کا ناشتا ہے۔" وہ بے ہنگم ہنسی کے ساتھ بولا "ہم ناشتے میں رات کا سالن کھاتے ہیں جو رات کے کھانے کے بعد بچا کر رکھ دیا جاتا ہے۔ اب سے تم چاروں کا کیا بھلا ہو گا۔"

کھانے کی اس برکت پر غزالہ اور ویرا بھی اندر کھلکھلاتی ہوئی وہیں پہنچ گئیں۔

میری متجسس نظروں کو اندرونی دروازے کی طرف گھورتا دیکھ کر اول خان خود ہی بول پڑا "میری عورت کو معاف کرنا

مولوی کی بیٹی اور پردے کی سخت پابند ہے۔ تین بچوں کی ماں ہو کر بھی وہ میرے چچا زادوں کے سامنے نہیں آتی۔ اس معاملے میں وہ نیکی نہیں سختی ہے۔"

"لیکن وضع قطع سے تو بھابی پڑھی لکھی اور ماڈرن لگتی ہیں۔" فخریہ انداز میں بولا۔

"ارے بابا! یہی تو رونا ہے۔ سائنس گریجویٹ ہے۔ زنانہ یونیورسٹی کی پڑھی ہوئی ہے۔"

"پھر مناسب ہے۔" میں نے روٹی سنبھالتے ہوئے کہا "پڑھی لکھی عورت کوئی فیصلہ کرتی ہے تو سوچ سمجھ کر کرتی ہے۔ اسے اس پر عمل کرنے کی آزادی ہونی چاہئے۔"

اول خان کی خوش خوراکی کی وجہ سے وہ چنگیزی خاصی بڑی تھی مگر اس کا موٹا ہوا دہانہ تنگ تھا۔ باہر لٹکے ہوئے تکڑوں پر بیٹ اور الٹے ہوئے توے جیسے چبوترے کا وہ برتن بہت کم گھروں میں دیکھنے میں آتا تھا۔ شاید میں ایک طویل عرصے سے متوسط گھروں سے دور تھا۔ مجھے چاندی کی طرح چمکتی ہوئی وہ چنگیزی بہت خوش نما لگ رہی تھی۔

"اب تم ناشتے میں کیا کرو گے؟" میں نے کھانے سے لطف اندوز ہوتے ہوئے پوچھا۔

"ڈبل روٹی سے پرہیز نہیں ہے۔ کبھی کبھار چل جاتی ہے لیکن اس کا ناشتا زیادہ دیر تک ساتھ نہیں دیتا۔ معدہ خالی ہوتے ہی کھوپڑی بجنے لگتی ہے جس کا نتیجہ بدحواسیوں کی صورت میں نکلتا ہے۔" اس نے بے تکلفی سے بتایا "کھانے کے معاملے میں پہاڑوں کے دونوں طرف کے لوگ بہت خوش قسمت ہیں۔"

اسی لمحے مجھے خیال آیا کہ اول خان کی بیوی با پردہ خاتون تھی مگر اس کے بچے کہاں تھے۔ اس ضمن میں اول خان کو کسی وضاحت کی ضرورت پیش نہیں آئی۔ ویرا نے بتایا کہ تینوں خوب صورت بچے بے خبر ہو کر گہری نیند سو رہے تھے۔ نئے آنے والوں کی ملی جلی آوازیں بھی ان کی نیند میں خلل نہیں ڈال سکی تھیں۔

بھنا ہوا سالن اس قدر لذیذ تھا کہ چنگیزی خالی ہونے کے ساتھ ہی اندر سے بھی اسی طرح چمکنے لگی جیسے باہر سے چمک رہی تھی۔ اول خان کی بیوی نے دروازے کی اوٹ سے ٹھنڈے پانی کا جگ لایا تو اول خان نے ہم لوگوں کے بھوکے رہ جانے کا شکوہ کیا۔ اندر سے کوئی جواب آنے سے پہلے ہی ہم سب بول پڑے۔ سوکھے شوربے کے بعد ہم نے اتنا کھانا کھا لیا تھا کہ پانی پینے کی گنجائش بھی نہیں رہی تھی۔

نوالہ کھانے کے مختصر سے برتن سمیٹ کر اندر لے گئی تو ویرا بھی اس کے ساتھ تھی۔

"تم نے اتنا مرغن کھانا کھلا دیا ہے کہ اب ہمیں سو جانے کو جی چاہتا ہے۔" سلطان شمار نے اپنے پیٹ پر ہاتھ پھیرتے ہوئے اول خان سے کہا۔

"فرصت لو۔ جتنی دیر میں تم نے کھانا کھایا ہے، اندر چادر

بستروں کا بندوبست ہو چکا ہوگا۔"

"یہ اہتمام ہمیں مہنگا پڑ جائے گا۔" میں نے لجا کر کہا "ہم ہر قیمت پر رات کے اندھیرے میں ہی یہاں سے نکل جانا چاہتے ہیں۔ اجالے کی دشواریوں کا تم خوب اندازہ کر سکتے ہو۔"

"پھر رات کی نہیں، صبح کے اندھیرے کی بات کرو۔ فجر کی اذان کے وقت کافی اندھیرا ہوتا ہے۔ آئے ہو تو اب میرے ساتھ بھی کچھ وقت گزار کر جاؤ۔ تم سے تو بہت کچھ معلوم کرنا ہے۔"

"پہلے یہ دو پوٹلیاں اندر پہنچا دو۔" میں نے میز کی طرف اشارہ کر کے کہا "اس میں جہانگیری کی امانتیں ہیں۔ موقع نکل پیدا ہو جائے تو خود ہی اس کے حوالے کر دینا۔ دوسری پوٹلی میں ہمارے ڈالر ہیں۔ ان پر تمہارا بھی برابر کا حق ہے۔ اس میں سے جو چاہو، لے سکتے ہو۔"

"تمہاری مہربانی کا شکریہ!" اول خان کے چہرے پر زلزلے کے آثار ابھرنے لگے "ابھی میں صرف معذول ہوا ہوں، مفلوج ہو جاؤں گا تو دوستوں کے سامنے ہاتھ بھی دراز کرنے لگوں گا۔ اس وقت تمہاری امانت بھی میرے پاس جوں کی توں رہے گی مگر اتنا بتا دوں کہ اتنے بڑے خزانے کے لئے میرا چھوٹا سا گھر غیر محفوظ ہے۔ ان امانتوں کے ساتھ کچھ ہو گیا تو میں تمہیں منہ نہیں دکھا سکوں گا۔"

"پہلی فرصت میں یہ تمام امانتیں کسی بینک کے لاکر میں محفوظ کرا دینا۔ مجھے یقین ہے کہ یہ دن زیادہ دیر تک باقی نہیں رہیں گے۔ میں تمہیں جلد ہی اس ذمے داری سے سبکدوش کر دوں گا۔"

"یہ سب سے بہتر رہے گا۔" وہ خوش ہو گیا۔ دونوں پوٹلیاں خاصی وزنی تھیں۔ اول خان انہیں اپنے سینے سے لگا کر اندر لے گیا۔ میرے سر سے ایک بہت بڑا بوجھ اتر چکا تھا۔

"یہ کہو کہ مال محفوظ کرنے کے لئے تم یہاں آئے تھے" اس کے چلے جانے پر سلطان شمار نے دبی دبی آواز میں کہا "اس مسئلے کا اس سے بہتر حل نہیں ہو سکتا تھا۔ یہ سلطنت......"

میں نے تیز نظروں سے اسے گھورا اور وہ بوکھلا کر فوراً ہی خاموش ہو گیا۔

اول خان کئی منٹ بعد واپس لوٹا اور آتے ہی اس نے ہماری کہانی سننے کی فرمائش کر دی۔ میں اسے تمام واقعات کا خلاصہ پہلے ہی بتا چکا تھا۔ اس کے مطالبے پر میں نے تفصیلات بیان کرنی شروع کر دیں۔

میری کہانی اور اول خان کے جابہ جا سوالات کا سلسلہ جاری تھا کہ ویرا تین کپوں میں چائے لے آئی اور فوراً ہی اندر لوٹ گئی۔ میں نے اس سے کہہ دیا تھا کہ اگر وہ دونوں سونا چاہیں تو کچھ دیر کے لئے بستر پر دراز ہو جائیں کیونکہ ہمیں وہاں سے سورج طلوع ہونے سے پہلے روانہ ہونا تھا۔

چائے نوشی کے دوران بھی میری کہانی جاری رہی۔ اول خان کے لئے وہ ساری تفصیلات حیران کن تھیں۔ وہ سوچ بھی نہیں سکتا

تھا کہ اس کی معزولی سے اتنی قلیل مدت میں واقعات اتنی تیزی سے آگے بڑھے ہوں گے۔ آخر میں جب اس نے ڈیلن کے ارلین سراغ کے بارے میں غزالہ کی کامیابی کی تفصیل سنی تو اسے کہنا پڑا کہ وہ کسی کی کارگزاری سے زیادہ تقدیر کا شعبدہ تھا۔ کاتب تقدیر جب کسی کا ساتھ رہنے کا فیصلہ کر لے تو ایسے ایسے واقعات رونما ہونے لگتے ہیں کہ عقل ششدر رہ جاتی ہے۔

"اسے تلاش کر کے تم نے جہنم واصل کر دیا تو سمجھ لو کہ تمہارے موجودہ مصائب تقریباً ختم ہو جائیں گے۔ اس مردود نے کھیل میں شامل ہوتے ہی ہمارے سارے حریفوں کو ضرورت سے زیادہ فعال کر دیا ہے۔ اس کی موت کے بعد وہ سب صحرائی ارتھون کی طرح منہ اٹھا کر مخالف ہواؤں کو سونگھتے رہ جائیں گے اور ان کے پلے کچھ بھی نہیں پڑ سکے گا۔" اس نے پُرعزم لہجے میں کہا۔

"میرا بھی یہی ارادہ ہے۔" میں نے براہ راست اس کی روشن آنکھوں میں جھانکتے ہوئے کہا "میرے اور رویا کے بارے میں انٹرپول کا اشتہار چھپنے کے بعد ہم مشکلات میں گھر گئے ہیں۔ ایلن اور پیٹر ہمارے بقیہ دونوں ساتھیوں کو بھی اچھی طرح پہچانتے ہیں۔ میں چاہتا ہوں کہ اس مرحلے پر تم ہماری مدد کرو۔"

میرے آخری فقرے پر لول خان کی آنکھوں میں گہرا اضطراب ابھر آیا۔ وہ فوراً ہی میری بات کا کوئی جواب نہیں دے پایا۔ چند ثانیوں بعد وہ بولا تو اس کی آواز کمزور اور لہجہ مدافعانہ تھا۔ "میں دل و جان سے تمہاری کامیابی کا خواہاں ہوں لیکن میں فورس کے ڈسپلن سے مجبور ہوں۔ تمام تر زبانی ہمدردیوں کے باوجود میں عملی طور پر تمہاری کوئی مدد نہیں کر سکتا۔"

"تم کس فورس کے ڈسپلن کی بات کر رہے ہو؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"وہی جس کا میں نے اب تک نمک کھایا ہے۔ اسپیشل ٹاسک فورس!"

"ایس ٹی ایف کے ڈسپلن سے تمہارا کیا واسطہ؟ تم تو معزول کیے جا چکے ہو۔"

"معزول ہو جانے کے باوجود میں اس کا پابند ہوں۔ زندگی بھر ایسی کسی سرگرمی میں حصہ نہیں لے سکتا جس کا اثر ایس ٹی ایف کے دائرہ کار میں آنے والے معاملات پر پڑتا ہو۔"

"لگتا ہے کہ تم کیا کرنے پھر رہے ہو؟ تم تو سنگین خطرات کی وجہ سے ہمیں بھی خود سے دور رہنے کا مشورہ دے رہے تھے لیکن تم سمجھ لو کہ ہم اکٹھے جیتے ہیں اور مرتے دم تک کوئی خطرہ نہیں ہے۔ اپنے اوہام کا قیدی بننے کے بجائے اب ایس ٹی ایف کے سحر سے باہر نکلنے کی کوشش کرو۔"

"یہ مشکل ہے۔ میں نے جس ڈسپلن کی پاسداری کا حلف اٹھایا تھا اسے توڑ نہیں سکتا۔ فورس میں سارا زور ڈسپلن پر ہے۔ اس سے انحراف کرنے والوں کو لرزہ خیز سزائیں دی جاتی ہیں۔ میں اس سے منحرف ہونے کا تصور بھی نہیں کر سکتا۔ تم خود سوچو کہ ایک ایسی مضبوط فورس جس کے ہر اہل کار کو اپنی صوابدید پر کسی کی بھی زندگی یا موت کا فیصلہ کرنے کا اختیار ہو، ڈسپلن کے بغیر کیسے چل سکتی ہے۔ یہاں صوابدید کو اوپر والوں کے احکام روکتے ہیں۔ اوپر والے سیاہ کو سفید اور سفید کو سیاہ کہہ دیں تو اسے تسلیم کرنا پڑتا ہے۔ یہی فورس کی کامیابی اور استحکام کی کلید ہے۔ فورس میں کسی کے انتخاب کی پہلی اور سب سے کڑی شرط یہی ہوتی ہے۔ ایک طویل مدت تک ان ضابطوں کا پابند رہنے کی وجہ سے میں اسی سانچے میں ڈھل چکا ہوں۔ ایلن کے معاملے میں فورس پوری طرح دلچسپی لے رہی ہے۔ میں اوپر والوں کی مجبوریوں سے لاعلم ہوں مگر مجھے جو حکم مل چکا ہے وہ اٹل ہے۔ میں اس پر قائم رہوں گا۔"

"تم اپنے اصول پر اتنی سختی سے ڈٹے ہوئے ہو تو مجھے پشاور والے محراب خان کے فون نمبر دے دو۔ وہ بھی ایک پٹھان اور قول ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ ہمارے لیے کوئی راہ نکال سکے۔"

"کراچی کی کمانڈ تو ڈی جا چکی ہے اب وہ ڈائریکٹر جنرل کی اجازت کے بغیر اسٹیشن فورس کی حدود میں کوئی دلچسپی نہیں لے سکے گا۔ میں تمہیں اس کے نمبر نہیں دے سکتا۔ ویسے بھی وہ آج کل اپنے گھر والوں سے ملنے کے لیے چھٹی پر منڈا پور آیا ہوا ہے۔"

"محراب خان کے گھر والے منڈا پور میں رہتے ہیں؟" میں نے بے اختیاری سے پوچھا۔ میرے لیے وہ انکشاف اتنا غیر متوقع تھا کہ اصل معاملہ عارضی طور پر میرے ذہن سے پھسل گیا۔ میں نے بات جاری رکھتے ہوئے اضافہ کیا "میں تو سمجھتا تھا کہ وہ بھی تمہاری طرح پٹھان ہے۔"

"ہم لوگ جیسا دیس ویسا بھیس کے اصول پر عمل کرتے ہیں۔ اس لیے پشاور میں وہ تمہیں پٹھان نظر آیا ہوگا ورنہ وہ سندھ کا باشندہ ہے اور شروع سے منڈا پور ہی میں رہ رہا ہے۔"

"سندھیوں میں خان کہاں سے آ گئے؟" میں نے قدرے حیرت سے کہا۔

"قدیم سندھیوں میں خان ہی کیا بھٹی، رند وغیرہ بھی بڑی تعداد میں پائے جاتے ہیں۔ پھر سرحد پار سے ہجرت کر کے آنے والوں میں بے شمار خان تھے جو سندھ میں آباد ہو گئے۔"

اس کی وضاحت جامع تھی۔ میں اردو بولنے والے کئی ایسے لوگوں سے واقف تھا جو پشتو کا ایک لفظ بھی نہ جاننے کے باوجود خود کو فخریہ خان کہتے تھے۔

"وہ ہوگا کوئی" میں نے وہ خیال بھی اپنے ذہن سے جھٹکتے ہوئے کہا "جب وہ میرا ساتھ ہی نہیں دے سکے گا تو اس کے بارے میں سوچنا فضول ہے۔ مجھے یہ جان کر دکھ ہوا ہے کہ اب تم اصولوں کو دوستی سے بھی زیادہ اہمیت دینے لگے ہو۔"

"اس بات پر تمہیں دکھ کے بجائے خوشی ہونی چاہیے تھی۔ ضروری نہیں کہ ہر اصول درست ہی ہو لیکن جو اصول اختیار کر لیا جائے اس پر قائم رہنا چاہیے۔ اس طرح ہر طرف استحکام ہوتا ہے۔ ہمارا المیہ یہی ہے کہ ہمارے یہاں اصولوں کا کوئی احترام نہیں ہے۔ اصول بنانے والے سب سے پہلے خود اس اصول کی خلاف ورزی کرتے ہیں۔ تمہیں خوشی ہونی چاہیے کہ ابھی کچھ لوگ

ی ایس پی ایف والوں کو اصول پرستی کی بھٹی سے گزار کر کندن
اری ہے۔ آگے چل کر معاشرے میں پھیلے ہوئے ایسے لوگ قوم
کا باعث ثابت ہو سکتے ہیں۔"

"اگر تم الین کے خلاف کچھ نہیں کر سکتے تو میری مدد تو کر سکتے
ا اس سے بھی معذرت کر لو گے؟" میں نے اس کی ضد کے
اپنے بے بس ہو کر کہا۔

"ایس پی ایف نے ابھی تک تمہاری خدمات کا اعتراف ہی
یا ہے تم پر ہاتھ ڈالنے کی کوشش نہیں کی۔ کیا وجہ ہے کہ تم
ے زبردست ہو۔ میں تمہاری ہر خدمت کے لئے تیار

ں۔" مجھے ایسے کسی افسر کا نام، پتا اور فون نمبر ضرور دے دو جو
نے عرصے میں تیزی سے ہمارے کام آسکے۔ تمہاری معزولی کے
م خود کو بھی قانون کی تیز دھار پر محسوس کر رہے ہیں۔"

"کسی ضرورت کے لئے میں تمہیں گل زمان کا پتا وغیرہ
کر دوں گا۔" وہ خفیف سی معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ بولا
یجنسی کے رینک کا بارسوخ افسر ہے۔ تم بڈھا کا حوالہ دے کر
ام بڈھے کے تو وہ تمہی رات کو بھی تمہاری بات پر دھیان دے
ذاتی طور پر وہ تمہارے ہمدرد و مداحوں کی صف میں شامل ہے۔"

"میرے ہمدرد و مداح کہاں سے پیدا ہو گئے۔۔۔ اور یہ بڈھا کیا بلا
ہے؟"

"تم بہت چالاک ہو۔" اول خان ایک گہرا سانس لے کر بولا۔
"تمہاری معلومات کے لئے میں بتا دوں کہ گل زمان ایس پی ایف کا
اصول پرستی کا قوی ہے۔ وہ تمہیں ہر قسم کے مصائب سے
لے کی ہر ممکن کوشش کرے گا لیکن اس امید میں نہ رہنا کہ وہ
رے منصوبوں میں کسی قسم کا کردار ادا کر سکے گا۔ الین وغیرہ
ا لڑائی تمہیں خود ہی لڑنی ہوگی۔ گل زمان آپریشن بلیو کراس
چیف کوآرڈی نیٹر تھا۔ بڈھا یعنی بلیو کراس انوسٹی گیشن ایجنڈ
ڈپارٹمنٹ قائم کر کے اس نے زبردست منصوبہ بندی کی
۔ اسی سلسلے میں وہ تمہارے کارناموں سے واقف ہوا تھا۔ آج
وہ اسلام آباد میں ہوتا ہے۔"

"تم بلاوجہ میری نیت پر شبہ کر رہے ہو۔" میں نے ہنستے ہوئے
"تمہاری اصول پرستی سے واقف ہونے کے بعد میں صرف اتنا
وعدہ کر سکتا ہوں کہ میری وجہ سے تمہیں کسی دقت کا سامنا نہیں
نا پڑے گا لیکن تم کو بھی ایک وعدہ کرنا ہوگا کہ اگر میں اپنی
کوششوں سے کسی کو اپنی حمایت پر آمادہ کرنے میں کامیاب ہو گیا تو
اسے بھڑکانے کی کوشش نہیں کرو گے۔"

"مجھے کسی کو بھڑکانے کی کیا ضرورت ہے۔" وہ برجستہ بولا "یہ
کیا ہوا تو دشمنی والی بات ہو جائے گی۔ میری مجبوری صرف ایس
پی ایف تک ہے۔ دوسروں کے ساتھ تمہارا جو جی چاہے کرنے
مجھے اس سے کوئی سروکار نہیں ہوگا۔ اپنے تحفظ اور بقا
کے لئے تمہیں اپنی مرضی سے لڑائی لڑنے کا پورا حق
میں اس میں کوئی رخنہ نہیں ڈالوں گا۔"

پھر اول خان نے دوسری باتیں چھیڑ دیں۔ ہم لوگوں کے آجانے سے اس کا حوصلہ بہت بلند ہو گیا تھا۔ میں نے محسوس کیا کہ بہت زیادہ مذہبی رجحان کا حامل نہ ہونے کے باوجود وہ توکل اور قناعت پر بھروسا کرنے والا فرد تھا۔ اسے اپنی گل بندی اور معقول ملازمت کے جانے پر مستقبل کی ذرا بھی فکر نہیں تھی۔ اس کو کامل یقین تھا کہ جس نے اسے پیدا کیا ہے وہی اسے رزق بھی دیتا رہے گا۔

اول خان کی بیوی کی بے پردگی اور بے آرامی کے خیال سے ہم دونوں میں سے کوئی اندر جانے پر آمادہ نہیں ہوا۔ ہم اسی کمرے میں لیٹ بیٹھ کر آرام اور باتیں کرتے رہے۔ اسی انداز میں وہ پوری رات دھیمے دھیمے گزر گئی۔ اس دوران میں اندر سے وقفے وقفے سے چائے بن کر آتی رہی۔

صبح کے پانچ بجے فضا میں پرندوں کی چہکار پھیلنے کے ساتھ ہی میں نے روانگی کا ارادہ ظاہر کر دیا۔ اول خان کے چہرے پر آزردگی پھیل گئی۔ مختصر سی دوسری رات ہی میں اس کا یہ حال ہو گیا تھا کہ وہ ہماری رفاقت کو طول دینے کا آرزومند تھا لیکن ہماری پرخطر مجبوریاں اس کے علم میں تھیں۔ اس نے بادل ناخواستہ اپنی جگہ چھوڑ دی۔

اول خان سے گل زمان کے مختصر سے تحریری کوائف لے کر میں نے بالواسطہ طور پر اس کی بیوی کا بہت زیادہ شکریہ ادا کیا اور جذبات انگیز فقروں کے اختتامی تبادلے کے بعد ہم چاروں بھی بوجھل دل لئے اس کے گھر سے باہر نکل آئے۔ اول خان ہمارے ساتھ تھا۔

ایکارڈ کپڑے سے ڈھکی ہوئی اسی حالت میں کھڑی ہوئی تھی جس حالت میں ہم نے اسے چھوڑا تھا۔ محلے کی چوکیداری کرنے والے لڑکے کہیں نظر نہیں آرہے تھے لیکن گاڑی پر سے کپڑا اترتے ہی ان میں سے ایک کہیں سے نمودار ہوا۔ اونچی آواز میں سب کو سلام کر کے اس نے اول خان سے اپنی کارکردگی پر اس کا تبصرہ دریافت کیا اور ہم سب کی طرف سے اطمینان اور شکریے کے اظہار کے بعد آگے چل دیا۔ شاید رات گزرنے کے ساتھ ساتھ گشتیوں میں سے صرف وہی باقی رہ گیا تھا۔

اول خان کو گرم جوشی سے الوداع کہہ کر ہم چاروں گاڑی میں سوار ہو گئے۔ اس نے مجھے بتایا کہ میں اس کی گلی میں داخل ہوئے بغیر کس کشادہ راستے سے مین روڈ پر نکل سکتا تھا اور پھر گاڑی حرکت میں آگئی۔ جب تک میں نے ایک موڑ نہیں کاٹا اول خان وہیں کھڑا ہاتھ ہلاتا رہا۔ روانگی کے آخری لمحات پر اس کی جذباتی کیفیت دیکھ کر میرا دل بھاری ہو چکا تھا۔

گاڑی میں کافی دیر تک خاموشی رہی۔ ہر شخص اپنی اپنی جگہ کسی گہری سوچ میں ڈوبا ہوا تھا۔ آخر ویرا نے ہی وہ سکوت توڑنے میں پہل کی اور پوچھا "رقم اور زیورات کی پوٹلیاں کیا اول خان کے پاس ہی چھوڑ آئے ہو؟"

اُدھر دیکھ رہا تھا۔ میں نے اس تبدیلی کو کوئی اہمیت نہیں دی۔ میرے لئے وہ جائزہ لینے کا بہترین موقع تھا۔

میں جوں ہی ایک لمحے رینگتی ہوئی ان دونوں کے قریب پہنچی کتے پر اچانک دیوانگی کا دورہ پڑ گیا۔ وہ پوری قوت سے بھونک کر فضا میں اچھلا۔ اس کی زنجیر رکھوالے کے ہاتھ سے نکل گئی اور وہ وحشیانہ غراہٹ کے ساتھ غزالہ کی جانب کی کھلی ہوئی کھڑکی پر حملہ آور ہو گیا۔

غزالہ ایک دہشت زدہ چیخ مار کر میرے اوپر آ پڑی۔ اسٹیئرنگ میرے ہاتھوں سے نکل گیا اور بٹن دبنے کی وجہ سے پیر ایکسیلیٹر پیڈل سے پھسل گیا۔ غنیمت یہ تھا کہ ایک لمحے کے گیئر خود کار تھے ورنہ ذرا سی ایک جھٹکے سے کار کا انجن بند ہو گیا ہوتا۔

کتا زور زور سے بھونک کر اگلے پنجوں کے سہارے رینگتی ہوئی کار میں گھس آنے کی کوشش کر رہا تھا۔ غزالہ دہشت سے کانپتی ہوئی مجھ سے چپکی ہوئی تھی۔ آخر کار ایلن کے سدھائے ہوئے ایک اس خونخوار کتے نے میری کوبالی تھی۔

میں نے اپنی طرف کے دروازے میں لگے ہوئے ماسٹر کنٹرول پینل کا بٹن دبا کر غزالہ کی سمت کی کھڑکی کا شیشہ بند کر دیا اور غزالہ سے کہا "بلاوجہ کیوں قدر کو تماشا بنا رہی ہو؟ گاڑی سے باہر رکھا ہوا کتا تمہارا کیا بگاڑ لے گا۔"

غزالہ نے گھور کر میری طرف دیکھا۔ اس وقت اس کا سانس رکا ہوا تھا۔ وہ تنک کر بولی "میں نے اس وحشی کتے کے حلق سے نکلنے والے تیز بھبکوں کی گرمی اپنے چہرے پر محسوس کی تھی۔"

اس وقت تک میں گاڑی پر دوبارہ کنٹرول کر چکا تھا۔ گاڑی کا شیشہ بند ہو جانے کے باوجود وہ سیاہی مائل مجسم کتا پورے زور و شور سے بھونکے جا رہا تھا اور اپنے تیز پنجوں سے گاڑی کی آدھی باڈی اکھیڑے جا رہا تھا۔ اچانک فضا ایک فائر کے دھماکے سے گونجی اور فولاد جیسی کسی چیز کی گاڑی کے کسی حصے سے ٹکرا کر اچٹ گئی۔ اس وقت تک میری پوری توجہ صرف کتے پر مرکوز تھی۔ فائر کے دھماکے نے مجھے بری طرح چونکا دیا۔ فوراً ہی میری نظریں اس طرف اٹھ گئیں جہاں کتے کے رکھوالے کو موجود ہونا چاہئے تھا۔

وہ بظاہر ایک سیدھا سادہ اور محنت کش نظر آتا تھا لیکن اس وقت کسی ... کی طرح ایک تناور درخت کی اوٹ لئے اس طرف دوسرا فائر کرنے کی تیاری کر رہا تھا۔

میں نے فوری طور پر... ایکسیلیٹر پر پاؤں کا دباؤ ڈالا۔ گاڑی کسی خوفناک چیتے کی طرح فراٹے بھرتی آگے بڑھی اور اسی لمحے فضا ایک دھماکے کے شور سے گونج اٹھی۔ اس بار فائر کے ساتھ ہی ایک بے ساختہ انسانی چیخ بھی سنائی دی تھی۔ کرب میں ڈوبی ہوئی لرزہ خیز چیخ۔

"اسے کسی نے مار دیا" غزالہ نے اضطراری لہجے میں کہا۔ اب آپ رکے بغیر یہاں سے نکلتے چلے جائیں۔ کتا بھی پیچھے ہی رہ گیا... سلطان شاہ نے اس پر فائر کیا ہے۔" میں نے اسے تنے کی اوٹ میں اچھل کر پیچھے گرتے دیکھا ہے۔"

وہاں یکایک جو صورت حال رونما ہوئی تھی وہ خاصی خطرناک تھی اور مجھے غزالہ کے مشورے سے پہلے ہی اندازہ ہو چکا تھا کہ گاڑی کا نمبر نوٹ کئے جانے سے پہلے ہمیں وہاں سے فرار ہو جانا چاہئے۔ اگر سلطان شاہ نے کتے کے رکھوالے پر گولی چلائی تھی تو کچھ سوچ سمجھ کر ہی چلائی ہوگی اور اس کارروائی کے بعد اپنی بچت کے امکان کو بھی نگاہ میں رکھا ہوگا۔ اس وقت ہم چاروں مختلف پارٹیوں میں بٹ چکے تھے اور کسی ایک پارٹی کی وجہ سے دوسری پارٹی کو سنگین خطرات مول لینے کی ضرورت نہیں تھی۔

کچھ دور جانے کے بعد ہی میں نے گاڑی تیز رفتاری سے ایک گلی میں گھما دی۔

مجھے یقین تھا کہ رات کے اندھیرے کے مقابلے میں صبح سویرے کی فائرنگ پر اس علاقے کے مکینوں کا ردعمل خاصا مختلف ہوگا اور خاصے لوگ اپنے گھروں سے نکل کر صورت حال کا جائزہ لینے کی کوشش کریں گے۔ اس گھیراؤ کا آغاز ہونے سے پہلے ہی ہم اس علاقے سے نکلتے چلے گئے۔

کافی دیر کی خاموشی کے بعد غزالہ ہی نے متاسفانہ لہجے میں سکوت توڑا "ان لوگوں نے کھلی سڑک پر گولی چلا کر بہت بڑا خطرہ مول لیا ہے۔ کہیں وہ کسی مصیبت میں نہ پڑ جائیں۔"

"وہ دونوں سمجھدار ہیں۔ ایسی حوصلہ شکن باتیں سوچ کر اپنے ساتھ میرا دماغ بھی خراب مت کرو۔ موجودہ حالات میں ہم ایسی کوئی چوٹ کھانے کے متحمل نہیں ہو سکتے" میں نے قدرے ترشی سے کہا "ہمیں امید رکھنی چاہئے کہ وہ اپنے مشن میں کامیاب رہیں گے اور یقین ہے کہ ہم سے آملیں گے۔"

میرے لہجے کی ترشی پر وہ قدرے اداس ہو گئی اور آہستگی سے بولی "میں بھی اچھی باتیں سوچنے کی کوشش کرتی ہوں لیکن کیا کروں، سامنے کی بعض باتوں سے چشم پوشی بھی نہیں کی جا سکتی۔"

میں نے اس کی بات کا کوئی جواب نہیں دیا اور اپنی پوری توجہ سڑک پر مرکوز کر دی۔

اس وقت میں جلد از جلد صبح کے اخبارات دیکھ لینا چاہتا تھا۔ پچھلی رات کی دریا اور غزالہ کی مشترکہ مہم جوئی کا صحیح نتیجہ اخبارات ہی سے سامنے آ سکتا تھا لیکن میں نے اس علاقے میں کسی بک اسٹال کے پاس بھی رکنے کا خطرہ مول نہیں لیا اور براہ راست شاہراہ فیصل پر نکلتا چلا گیا۔

اس سڑک پر ٹریفک کا یک طرفہ نظام ہونے اور قرب و جوار میں گاڑی کا رخ موڑنے کی کوئی جگہ نہ ہونے کے باعث میں سڑک پر آ کر تیز رفتاری سے شہر کی مخالف سمت میں روانہ ہو گیا۔ غزالہ میرے اس اگلے سفر پر چند ثانیوں سے زیادہ خاموش نہیں رہ سکی اور حیرت سے بولی "شہر کی طرف جانے کے بجائے آپ کہاں جا رہے ہیں؟ کیا اپنا پروگرام تبدیل کر لیا ہے؟"

میں اس کی معصومیت کے تقاضے پر بے اختیار ہنس پڑا۔ وہ خود

ہوشیار ہو کر کوئی کام سرانجام دینے کا بیڑا اٹھائی تھی تو چالاکی اور مکاری میں بڑے بڑے شاطروں کو پیچھے چھوڑ دیتی تھی لیکن جب وہ پبلک کے حق سے دست بردار ہو کر میرے اوپر انحصار کرنے لگی تھی تو بعض اوقات سامنے کی باتیں بھی سمجھنے سے قاصر رہتی تھی۔

"یہ گاڑی سڑک کے بیچ میں بنی ہوئی سبز پٹی پر سے اڑ کر دوسری طرف نہیں جا سکتی اس لئے مجبوری ہے۔ جگہ ملتے ہی ہم اپنا رخ شہر کی طرف موڑ لیں گے۔"

"آپ چاہتے تو گلیوں میں ہو کر شاہراہ قائد پہ سے ہو کر دوسرے ٹریک پر نکل سکتے تھے۔"

"میں گلیوں میں بھٹک کر وقت برباد کرنے کا خطرہ مول نہیں لینا چاہتا تھا۔"

ٹیپو سلطان روڈ والے ٹریفک سگنل پر پہنچ کر میں نے کار بائیں جانب موڑ لی اور چند ہی لمحوں بعد ہم شہید ملت روڈ پر سفر کر رہے تھے۔ میں نے غزالہ کو خاموش کرا دیا تھا لیکن میرا ذہن بدستور دریا اور سلطانہ شاہ میں الجھا ہوا تھا۔ ان دونوں کی صلاحیتوں پر بھرپور اعتبار ہونے کے باوجود مجھے ڈر تھا کہ کہیں وہ جوش میں آ کر کسی مشکل صورت حال سے دوچار نہ ہو گئے ہوں۔

آخر میں نے کار شہید ملت روڈ سے طارق روڈ پر موڑ لی۔ اس وقت تک سڑکوں پر ٹریفک کی زیادہ بھیڑ بھاڑ شروع نہیں ہوئی تھی اس لئے مجھے سبک رفتاری سے ڈرائیونگ جاری رکھنے میں کوئی دقت پیش نہیں آ رہی تھی۔

طارق روڈ پر پہلا نیوز اسٹینڈ نظر آتے ہی میں نے گاڑی کنارے سے لگا کر اردو اور انگریزی کے تین اخبار خرید لئے۔ گاڑی حرکت میں آتے ہی غزالہ نے بے تابی سے ان اخبارات کے ابتدائی اور آخری صفحات کا مطالعہ شروع کر دیا۔

"خوب! اس اخبار میں نارمن کے قتل کی خبر پہلے ہی صفحے پر تین کالموں کی زینت بنی ہے۔" اس نے پہلا اخبار دیکھ کر کہا اور انہماک سے خبر پڑھنی چلی گئی۔

خبر میں معمول کی سنسنی اور مبالغہ آرائی کے ساتھ جو کچھ بیان کیا گیا تھا وہ میری خوشی کے لئے بہت کافی تھا۔ ایچ ڈی نارمن کے ساتھ جہنم واصل ہونے والی لڑکی بھی امریکن تھی اور دفتر میں اس کے ساتھ کام کرتی تھی۔ ان دونوں کے تعلقات دفتری مراسم سے کافی آگے بڑھے ہوئے تھے اور وہ اپنا بیشتر وقت ایک ساتھ گزارا کرتے تھے۔ پچھلے دن بھی وہ دونوں اپنے دفتر سے ایک ساتھ ہی نارمن کے گھر آئے تھے اور بے فکری کے ساتھ اپنا وقت گزارنے کا ارادہ رکھتے تھے کہ نامعلوم سمت سے آنے والی گولیوں نے ان کو لہو میں نہلا دیا۔

لاشیں دریافت ہونے کے بہت بعد میں اس فلیٹ کا سراغ مل سکا جہاں سے ان دونوں پر فائر کئے گئے تھے۔ فلیٹ سے استعمال شدہ جی تھری رائفل برآمد کر کے فلیٹ کی مالکہ کا بیان قلم بند کر لیا گیا تھا لیکن وہ بوڑھی خوب صورت، بوڑھی سال اور فیشن زدہ لڑکیوں کے بارے میں بہت زیادہ تفصیلات نہیں بتا سکی تھی۔ اس کا کہنا تھا کہ وہ آنے والیوں کی صورت دیکھتے ہی بے ہوش ہو گئی تھی۔

فلیٹ کی مالکہ کے بیان کے بعد اس عمارت کے چوکیدار کو شامل تفتیش کر لیا گیا تھا۔ اسے آسان زبان میں گرفتار کیا گیا تھا۔ اسے اعتراف کرنا پڑا کہ ایک بڑے سے تھیلے کے ساتھ دو عورتیں واردات سے کچھ دیر پہلے عمارت میں داخل ہوئی تھیں۔ وہ اتنی معقول نظر آ رہی تھیں کہ اس نے ان سے پوچھ گچھ کرنے یا ان کا حلیہ ذہن نشین کرنے کی ضرورت محسوس نہیں کی۔ مجموعی طور پر وہ دریا اور غزالہ کے بارے میں کوئی اہم بات بتانے سے قاصر رہا تھا۔

مجھے ان دونوں نے خود بتایا تھا کہ نگاہیں سینکنے کے شوقین نوجوانوں اور مردوں کی گھورتی ہوئی نگاہوں پر سکون تھا اس نے دونوں کا پیچھا کیا تھا لیکن اس سنگین واردات کے حوالے سے کسی نے آگے آ کر پولیس والوں کی مدد کرنے کی کوشش نہیں کی تھی۔

ان دونوں کے ناگہانی قتل پر مقامی قونصل خانہ اور متعلق تمام دفاتر تین دن کے لئے بند کر دیئے گئے تھے۔ ویزا فارموں کی وصولی اور اجرا کا کام اطلاع ثانی تک معطل کر دیا گیا تھا اور اعلیٰ عہدے داران دونوں لاشوں کو جلد از جلد منتقل کر کے ان کے آبائی شہروں کو بھجوانے کی کوششوں میں مصروف ہو گئے تھے۔ انہوں نے قتل کے بعد مقامی سطح پر لاشوں کے پوسٹ مارٹم کی اجازت نہیں دی تھی۔ یہ کام وہ لاس اینجلس اور ڈلاس میں ہی انجام دینا چاہتے تھے۔

تینوں اخبارات میں خبر دی گئی تھی۔ انداز قدرے مختلف تھا البتہ انگریزی اخبار کے نامہ نگار نے اسے محض ایک اتفاق سمجھنے کے بجائے اس کا پس منظر بھی کریدنے کی کوشش کی تھی۔ ایک دوراز کار امکان کی نشان دہی کے بعد اس نے یہ سوال کیا تھا کہ ماضی قریب میں قونصل خانے والوں نے مقامی حکام سے ایک روپوش مجرم اور ایک امریکن مغویہ کی تلاش کے سلسلے میں دو دو لاکھ ڈالر کے انعامات کے اخباری اشتہارات جاری کئے تھے۔ نارمن اور لوسی کا دہرا قتل اس اشتہار کا شاخسانہ بھی ہو سکتا تھا کیونکہ بظاہر شہر میں ان دونوں غیر ملکی مقتولین کی کسی سے دشمنی نہیں تھی۔

"اخباری نامہ نگار بھی آدھے سراغ رساں ہوتے ہیں۔" تینوں اخبارات کے سرسری مطالعے سے فارغ ہو کر ایک سانس لیتے ہوئے بولی۔ "بہت ہی دور تک پہنچ ہی جاتے ہیں۔"

"آدھے نہیں، پورے سراغ رساں کہو۔ بعض اوقات پولیس والے بھی ان ہی سے رہنمائی حاصل کرتے ہیں کیونکہ ان کے ذہنوں میں ساری مشکوک خبریں سمائی ہوتی ہیں۔ غیر متعلق نظر آنے والے واقعات کی کڑیاں آسانی سے جوڑ جاتے ہیں۔"

"ٹھہرے! آپ کدھر جا رہے ہیں؟" کھڑکی سے گردو پیش کا جائزہ لیتے ہی وہ چونک پڑی۔

"سٹیٹ ایجنسیوں کے دفاتر ساڑھے دس گیارہ بجے سے پہلے نہیں کھلیں گے۔ ہمیں یہ وقت کہیں نہ کہیں گزارنا ہی ہوگا" میں نے بے پروائی سے کہا۔

"مگر کہاں؟" وہ الجھن میں مبتلا ہو گئی "آپ کا رخ شہر کے مضافاتی علاقے کی طرف ہے۔"

"میں ٹونی کے بارے میں مزید معلومات حاصل کرنا چاہتا ہوں۔"

"مگر کہاں سے؟ ٹونی تو اپنے بارے میں تقریباً سب کچھ ہی بتا چکا تھا۔"

"اس نے کہا تھا کہ بدرو کی ملازمت سے برطرفی کے بعد وہ پہلوان کے اڈے پر کام کر رہا تھا۔ اگر کسی غیر ملکی نے ٹونی کے لئے وہیں فون کیا تھا تو پہلوان کو اس بارے میں ضرور علم ہوگا۔"

"بالکل" غزالہ نے میری تائید کی "پہلوان کو اس بارے میں باخبر ہونا چاہئے۔ ٹونی کے لئے چپس لانے والا لڑکا بھی وہیں پہنچا تھا۔ اس بارے میں پہلوان سے زیادہ باخبر کون ہو سکتا ہے۔"

"اور فون بھی اسی وہیں فون کر کے ٹونی سے رپورٹ لینے والا تھا۔"

"یہ سب باتیں مجھے یاد ہیں... تو کیا آپ پہلوان کے اڈے پر جا رہے ہیں؟"

"وہاں جائے بغیر پہلوان سے ملاقات کی کوئی صورت نظر نہیں آتی۔"

"نہیں" وہ یک بیک مضطرب ہو گئی "وہاں جانا خطرے سے خالی نہیں ہوگا۔"

میں اس کی بات پوری ہونے سے پہلے ہی بول پڑا "وہاں کوئی خطرہ نہیں ہوگا۔ مجھے اس کے آدمیوں کو صرف اس بات کا یقین دلانا ہوگا کہ میں پولیس والوں کا مخبر نہیں ہوں۔ پہلوان سے ملے بغیر مجھے بدرو کا ٹھکانا معلوم نہیں ہو سکے گا۔ اب میں اسے سبق سکھانے کا تہیہ کر چکا ہوں۔"

"بدرو کے بارے میں جہانگیر سے زیادہ باخبر کون ہوگا؟" وہ بے اختیار بولی۔

"اب وہ پرانی بات ہو گئی۔ کالان سے واپسی کے بعد بدرو سے ملنے کی ہر کوشش ناکام ہو چکی ہے۔ جہانگیر اپنے طور پر اسے تلاش کرنے کی کوششوں میں لگا ہوا تھا لیکن اسے کامیابی حاصل نہیں ہو سکی۔ شاید بدرو نے یک طرفہ طور پر اسے اپنا حریف تصور کر لیا ہے۔"

"اس کا گودام بھی ہمارا دیکھا ہوا تھا جہاں ہم شہزادیوں کی قید سے نکلے تھے۔"

"ہمیں اس گودام کے در و دیوار کے سوا کسی چیز کا علم نہیں۔ شہر کے متعدد علاقوں میں اس سے ملتے جلتے گودام بکھرے ہیں۔ کہاں کہاں ہم کہاں بھٹکتے پھریں گے؟"

"آپ نے اس ٹرک کا نمبر یاد کیا تھا جس پر ہمیں کراچی سے پشاور سرائے تک لے جایا گیا تھا۔ ٹرک کے نمبر کے سہارے بہتری معلومات حاصل کی جا سکتی ہیں۔"

"وہ لمبا اور غیر یقینی طریقہ ہے۔ ویسے بھی میں ٹرک کا نمبر بھول چکا ہوں۔ تم فکر نہ کرو۔ میں پہلوان جیسے لوگوں کو سنبھالنا جانتا ہوں۔ وہ مجھے نقصان پہنچانے کی کوشش نہیں کرے گا۔"

"آپ کے ساتھ میرا وہاں جانا... خیر جو ہوگا دیکھا جائے

گا۔" کچھ کہتے کہتے وہ رک گئی۔

"جو کہنا چاہتی ہو کھل کر کہو۔ اپنی بات ادھوری کیوں چھوڑ دیتی ہو؟"

"میکران کا اڈا شہر کی کسی صاف ستھری بستی میں تو نہیں ہوگا۔ میری موجودگی وہاں تماشا بن جائے گی۔"

"اس خیال میں نہ رہنا کہ میں تمہیں وہاں لے جاؤں گا۔ وہ بہت پرانا اڈا ہے اور میرا دیکھا بھالا ہے۔ میں تمہیں گاڑی ہی میں کچھ دور چھوڑ کر پیدل وہاں جاؤں گا۔ میری واپسی میں زیادہ دیر نہیں لگے گی۔"

"مجھے کسی بات کا خوف نہیں ہے۔ کل شام رضا کے ساتھ کام کرنے کے بعد میری رہی سہی جھجک بھی دور ہو گئی ہے۔ وہاں کسی نے اس قیمتی گاڑی میں مجھے تنہا پا کر چھیڑ چھاڑ کرنے کی کوشش کی تو میں اس کا حلیہ بگاڑنے میں ذرا بھی تردد نہیں کروں گی۔"

"بس یہ دھیان رہے کہ پولیس والوں کی مداخلت کی نوبت نہ آنے پائے۔ گاڑی کے پائیدان میں اس وقت بھی کئی ہتھیار اور بھرے ہوئے فاضل میگزین موجود ہیں۔"

"اوہ!" وہ بے اختیار بولی "میں تو ہتھیاروں کو تو بھول ہی گئی تھی۔ اچھا ہوا کہ آپ نے یاد دلا دیا۔"

"ایک بات بتاؤ کہ چند روز سے تم مجھے مسلسل آپ سے کیوں مخاطب کر رہی ہو؟" میں نے ایک خیال کے تحت شوخی سے پوچھا۔

"میں آپ سے ہمیشہ اسی طرح بات کرتی ہوں۔" میرے لہجے پر وہ سٹپٹا گئی۔

"کوشش ضرور کرتی ہوگی لیکن اس میں کامیاب نہیں ہوتیں۔ بارہا تم تسلسل کے ساتھ مجھے تم کہہ کر مخاطب کرتی رہی ہو۔ ٹکراؤ اور تکرار میں بارہا ایسا ہوا ہے۔"

"ٹکراؤ کی بات مختلف ہے۔ بعض اوقات حالات کے تقاضوں کو بھی مدنظر رکھنا پڑتا ہے۔ پھر کبھی کبھی دباؤ کے زیر اثر انسان وہی رویہ اختیار کر بیٹھتا ہے جو اس کے لاشعور میں بسا ہوا ہوتا ہے۔ میں نے کبھی بھی جانتے بوجھتے ہوئے آپ سے گستاخی کرنے کی کوشش نہیں کی۔"

"تم گستاخیاں تو بے شمار کرتی ہو۔ یہ اور بات ہے کہ میں نے کبھی ان کی نشاندہی نہیں کی۔"

"مطلب؟ آپ کن گستاخیوں کا حوالہ دے رہے ہیں؟" اس نے بوکھلا کے پوچھا لیکن میرے چہرے پر بکھری ہوئی شوخ مسکراہٹ دیکھ کر فوراً ہی کھڑکی سے باہر دیکھنے لگی۔

"ایک گستاخی ہو تو گنواؤں۔ یہاں تو ایک قطار لگی ہوئی ہے۔" میں نے کہا۔

"یہ وقت ان باتوں کا نہیں ہے۔" وہ گہری سنجیدگی سے بولی۔ "جب تک ہمیں سر چھپانے کے لئے کوئی ٹھکانا نہیں مل جاتا ہمارا ہر لمحہ خطرات کے سائے میں گزر رہا ہے۔"

"ہر وقت اتنی سنجیدگی اچھی نہیں لگتی۔ وہ دونوں ہر وقت سائے کی طرح یوں ہمارے ساتھ لگے رہتے ہیں کہ ہمیں بے تکلفی سے ایک دوسرے سے بات کرنے کا موقع ہی نہیں ملتا۔ اب خلوت میسر ہے تو تم ان دیکھے خطرات سے ڈرانے کی کوشش کر رہی ہو۔"

"مجبوری ہے۔" وہ ایک ادا سے اپنے شانے اچکا کے بولی "میری طرف دیکھنے کے بجائے سڑک کا خیال رکھئے۔ ٹریفک میں تیزی سے اضافہ ہوتا جا رہا ہے۔"

میں نے ایک گہرا سانس لے کے اسٹیئرنگ وہیل پر اپنی گرفت مضبوط کر لی۔

شہر کے گنجان آباد علاقوں اور چند تنگ سڑکوں سے گزرنے کے بعد ہم لی مارکیٹ کے علاقے میں جا پہنچے جہاں مضافاتی بسوں کے مسافروں اور ان سے لائے لے جانے والے سامان کی وجہ سے بہت زیادہ گہما گہمی نظر آ رہی تھی۔ ہم اس منظر کو دیکھتے ہوئے وہاں سے آگے نکل گئے۔

وقت گزرنے کے ساتھ شہر کے خدوخال میں بہت تیزی کے ساتھ تبدیلیاں نمودار ہوئی تھیں۔ چند برس پہلے کے جانے پہچانے علاقے نت نئی تعمیرات اور ناجائز اضافوں کی وجہ سے کہیں کہیں بالکل ناقابل شناخت ہو گئے تھے لیکن کلاکوٹ کا قدیم علاقہ دہائیاں گزر جانے کے باوجود جوں کا توں تھا۔

میں تین روز سے مقفل ایک گلی میں میڈیکل اسٹور کے سامنے کار پارک کر کے نیچے اتر گیا۔ میری دانست میں وہ حصہ علاقے کے شرپسند اور جرائم پیشہ افراد سے محفوظ تھا۔

وہاں سے گنجان بستی کی طرف روانہ ہوتے ہوئے میری جیب میں ایک بھرا ہوا ریوالور موجود تھا لیکن مجھے امید تھی کہ مجھے کبھی اس کے استعمال کی ضرورت پیش نہیں آئے گی۔

بلوران کے اڈے کی طرف جانے والی لمبی اور پتلی گلی میں عام اور مزدور طبقے کے کافی افراد کی آمدورفت جاری تھی۔ میرے لئے خوشی کی بات یہ تھی کہ نادار و مفلس لوگوں کی اس بستی میں بھی بہت سے بچے بچیاں اپنے بستے لئے مدرسوں کی طرف رواں تھے۔ سست رفتاری سے ہی سہی لیکن تعلیم کا رجحان فروغ پا رہا تھا اور ایک دن تعلیم ان کچی اور گندی بستیوں کی تقدیر بدل سکتی تھی۔

عام لوگوں نے میرے صاف ستھرے حلیے اور اجنبی چہرے پر ذرا بھی توجہ نہیں دی۔ وہ عام گزرگاہ تھی۔ وہاں سے ہر کوئی بلا روک ٹوک گزرنے کا حق رکھتا تھا لیکن پھر بھی وہ اکا دکا افراد کی نظروں سے محفوظ نہ رہ سکے جو چبھتی ہوئی نظروں سے میرا جائزہ لے رہے تھے۔

میرے لئے وہ کوئی نئی بات نہیں تھی۔ جرائم، منشیات، جوئے وغیرہ کے اڈوں کی حفاظت کے لئے ان کے قرب و جوار میں مخبروں اور محافظوں کی موجودگی کوئی نئی بات نہیں تھی۔

میں نے بظاہر اس شخص پر بھی کوئی توجہ نہیں دی جو تھڑے سے اٹھ کر لنگڑاتا ہوا میرے پیچھے ہو لیا تھا۔ وہ راستے سے ملحق بند دکان کے سامنے سگریٹ کے گہرے کش لے رہا تھا۔ اس

شہدوں کے انداز میں اپنی قمیص کے کالر کے گرد گہرے نیلے رنگ کا رومال لگایا ہوا تھا۔

پہلوان کا اڈا اس علاقے میں عرصے سے قائم چلا آ رہا تھا۔ چرس کی مصنوعی قلت پیدا کر کے جب ہم نے اس شہر کے منشیات فروشوں کے ذریعے ہیروئن کی تقسیم کا جال پھیلایا تھا تو میں نے روپ بدل کر اس اڈے کا معائنہ کیا تھا۔ اس زمانے میں وہ اڈا آبادی سے قدرے الگ ایک وسیع پلاٹ پر قائم کیا گیا تھا اور پہلوان دن رات اپنے چیلوں کے ساتھ وہاں موجود رہ کر اپنے کاروبار کی دیکھ بھال کرتا تھا۔

اس وقت میں زیبی کے روپ میں وہاں نہیں جا رہا تھا۔ اس وقت زیبی شہر بلکہ ملک کا ایک اشتہاری مجرم تھا جس کی گرفتاری میں مدد دینے والے کے لئے دو لاکھ ڈالر کا بھاری انعام مقرر تھا۔ میری شناخت ظاہر ہوتے ہی اس خطیر انعام کے لئے پہلوان یا اس کے کسی حواری کی رال ٹپک سکتی تھی۔ ایسے کسی امکانات کے ازالے کے لئے میں نے اس ملاقات کے لئے دلاور آغا کا نام استعمال کرنے کا فیصلہ کیا تھا۔

میں جہانگیر سے الگ ہونے کے بعد ہوٹل میں قیام کے وقت سے دلاور کا نام اختیار کئے چلا آ رہا تھا لیکن اس کے ساتھ آغا کا اضافہ میری کسی لاشعوری سوچ کا نتیجہ تھا۔ دلاور آغا کا سا رعب دار اور بھاری بھرکم نام معلوم ہوتا تھا۔ میں نے حالات میں کوئی تبدیلی رونما ہوتے تک یہی نام اختیار رکھنے کا فیصلہ کر ڈالا۔

پھر میرے ذہن میں کوئی نا آسودہ خیال رہ رہ کر جنبش عقرب کی طرح چبھنے لگا۔ میں سوچتا اور آگے بڑھتا رہا۔ جب میں ایک پان والے کے پاس رکنے کا فیصلہ کر چکا تھا تو اچانک میرے ذہن میں ایک جھماکا سا ہوا۔ بچھو کا وہ چبھتا ہوا ڈنک اپنے اصل روپ میں واضح ہوتا چلا گیا۔

دلاور آغا کا دلدار آغا سے ایک خاص صوتی آہنگ تھا۔ دلدار آغا ہی کا تو ذکر تھا جس نے میری بغاوت کے بعد شی کی سلطانی بلیک سنبھالی تھی۔ ایک طرف وہ جاڑنا سے سمگل کیپٹن کی آڑ میں ہیروئن بھرے کیپسول ملک سے باہر اسمگل کرتا تھا اور دوسری طرف شی کا کاروبار چلا رہا تھا۔

وہ خبیث بوڑھے دشمن پر میرا سب سے بڑا اور بدترین حریف تھا۔ اس نے نہایت چالبازی کے ساتھ اپنی بے لوثی اور انسان دوستی کا ایسا ڈرامہ رچایا تھا کہ غزالہ اس کے اخلاق کی گرویدہ ہو گئی اور اس خون آشام بھیڑیے نے معصوم بھیڑ کا لبادہ اوڑھ کر غزالہ کو اپنی بیوی بنا لیا تاکہ مجھے شکست کے بدترین احساس سے دوچار کر سکے۔

یہ ایک تلخ حقیقت تھی کہ دلدار آغا اپنی بھیانک موت تک غزالہ کا مجازی خدا بنا رہا تھا۔ اس کے فریب کا پردہ چاک ہونے کے بعد غزالہ ایک مدت تک ندامت سے مغلوب ہو کر مجھ سے منہ چھپاتی رہی۔ میں نے ایک طویل اور صبر آزما جدوجہد کے بعد اسے خود ملامتی کے چنگل سے آزاد کرا کے اپنی محبت کا یقین دلایا اور آخر کار شون کو ایک قوم کے سکاؤٹ والے محل میں اسے اپنانے میں کامیاب ہو سکا تھا۔

دلدار آغا کا نام میرے لئے ایک رستے ہوئے ناسور سے کم نہیں تھا۔ اس نے غزالہ کو اس کی زندگی کا سب سے بڑا فریب دیا تھا۔ میں اسے بھول سکتا تھا نہ معاف کر سکتا تھا۔ میں نے اس نام کی کسک سے محفوظ رہنے کے لئے فوراً ہی دلاور آغا کا نام استعمال کرنے کا ارادہ ترک کر دیا۔ تنویر علی عرف زیبی کی ذہنی آسودگی کے لئے دلاور علی کا نام ہی بہتر تھا۔

میری جیب میں سگریٹ کا پیکٹ موجود تھا مگر پہلوان تک منصوبہ کا رخ کرنے سے پہلے گرد و پیش کا جائزہ لینے کی خاطر کہیں پڑاؤ کرنا ضروری تھا۔ اس وقت پان والا فرصت میں تھا اور بے کاری کے ان لمحات سے استفادہ کرتے ہوئے تیزی سے پان بنانے میں مصروف تھا۔ میری آہٹ پاتے ہی اس کی مستفسرانہ نگاہیں میری طرف اٹھ گئیں لیکن دونوں ہاتھ بدستور پان بنانے میں مصروف رہے۔

"ایک پیکٹ گولڈ لیف!" میں نے جیب سے پیسے نکالتے ہوئے کہا پھر سرسری لہجے میں پوچھا "بابا، یہ پہلوان کا ٹھکانا اسی سڑک پر ہے نا؟"

اس نے صافی سے ہاتھ پونچھ کے سگریٹ کا پیکٹ میرے سامنے چوبی کاؤنٹر پر رکھا اور میری بات کا کوئی جواب دینے کے بجائے ہاتھ کے اشارے سے کسی کو بلانے لگا۔

غیر ارادی طور پر میرا سر پیچھے گھوم گیا۔ پان والا اسی شہدے کو بلا رہا تھا جو پچھلے موڑ سے میرا پیچھا کرتا چلا آ رہا تھا۔ میں اپنی جگہ پر فوراً ہی چوکنا ہو گیا۔

"کیا ہے رے راجے؟" سگریٹ نوش لفنگے نے پان والے کی طرف آتے ہوئے دوری سے پوچھا۔ اس کی نظریں اس وقت زیادہ بے حجابی سے میرا جائزہ لے رہی تھیں۔

پان والے نے اپنے کلے میں دبے ہوئے پان کی پیک کی پچکاری ایک طرف مارتے ہوئے منہ بگاڑ کے کہا "یار ذرا بھائی کو پہلوان کے ٹھکانے کا پتا بتا دے۔ پتا نہیں بے چارہ کس چکر میں آیا ہے۔"

"جاؤ بادشاہ تمہیں وہاں پہنچا دے گا۔" راجے نے میری رکی ہوئی رقم کی بقایا لوٹاتے ہوئے ناصحانہ لہجے میں کہا "جیب اتنی ہی پاس بار رکھنا کہ پہلوان سے پھڈا کرنے والے اپنے پیروں پر چل کر ضرور آتے ہیں لیکن واپسی پر انہیں ایمبولینس والے ہی اٹھا کر لے جاتے ہیں۔ وہاں کسی پھڈے بازی کا ارادہ ہے تو یہیں سے واپس لوٹ جاؤ۔ بہت مزے میں رہو گے۔"

میں بھونڈے انداز میں ہنس پڑا اور بولا "میں شریف آدمی ہوں اور ایک ضروری کام سے آیا ہوں۔ تھوڑی دیر بعد میں تم سے ملتا ہوا واپس جاؤں گا۔"

لنگڑے کی شخصیت کی طرح اس کا لقب بھی مہمل اور عجیب تھا۔ میرے ذہن میں کوئی ایسا نام نہیں آسکا جسے بگاڑ کر ڈنگا جیسا بے ہودہ لفظ ایجاد کیا جاسکے۔

ڈنگے نے مجھے سوچنے کی مہلت نہیں دی۔ راجے کو آنکھ مار کے میری پشت پر ہاتھ مارا اور چھوٹی ٹانگ پر زور دے کر اپنی بڑی ٹانگ پر تقریباً اچھلتا ہوا آگے چل پڑا۔ میں لپک کر اس کے برابر میں ہولیا۔ وہ مجھے کام کا آدمی نظر آ رہا تھا۔

"استاد ڈنگے!" میں نے اس کی انا کو ابھارنے کی نیت سے چند ثانیوں بعد کہا "دراصل مجھے پہلوان سے نہیں، ٹونی سے ایک ضروری کام ہے۔ سنا ہے کہ وہ پہلوان کے اڈے پر ہوتا ہے۔"

ڈنگا لمحہ بھر کے لئے چلتے چلتے رک گیا پھر اپنا سفر جاری رکھتے ہوئے تلخی سے بولا "ذرا سی دیر میں تم نے دوسری بات کی ہے۔ مجھے تمہاری نیت خراب نظر آرہی ہے۔ میں بتادوں کہ راجے کا ایک ایک لفظ ٹھیک تھا۔ پہلوان کے سامنے پہنچتے ہی تم مارے جاؤ گے۔ وہ اڑتی چڑیا کے پر گن لینے والا آدمی ہے۔ تم اسے دھوکا نہیں دے سکو گے۔"

"دھوکا؟" میں نے حیرت سے دہرایا "پتا نہیں تم میری نیت پر شبہ کیوں کر رہے ہو؟"

اس نے ایک مرتبہ پھر رک کر برہم سی نظروں سے مجھے گھورا پھر بولا "نیت صاف ہے تو پھر تمہاری داہنی جیب بھاری کیوں ہے؟ نیک نیتی سے آنے والے ہتھیار بند نہیں ہوتے۔"

"وہ... چلتے رہو۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کے کہا "یہ معمولی سی بات ہے۔ میں اندر جانے سے پہلے ہی اپنا ریوالور تم کو دے دیتا۔ ہم جیسے لوگوں کو اپنی حفاظت کے لئے ہر وقت مسلح رہنا پڑتا ہے۔ ویسے میں تمہاری نظروں کی داد دوں گا کہ میری جیبوں کو ہاتھ لگائے بغیر تم نے میرے پاس کسی ہتھیار کی موجودگی کا پتا لگا لیا۔ یہ ہر ایک کے بس کی بات نہیں ہوتی۔"

"ایک مرتبہ پھر سوچ لو کہ تم یہاں کیوں آئے ہو۔" ڈنگے نے ناراضی لہجے میں کہا۔

"ٹونی کی تلاش میں۔" اس بار میں نے پورے اعتماد سے جواب دیا۔

"پھر میرا مشورہ ہے کہ پہلوان کی طرف مت جاؤ۔ اس وقت وہ ٹونی کی ماں بہن کی ایسی کی تیسی کر رہا ہے۔ ٹونی کل شام سے لمبا مال لے کے یہاں سے بھاگا ہوا ہے۔"

"پھر میں کس سے بات کروں؟ میرا ٹونی سے ملنا بہت ضروری ہے۔"

"پہلے اپنا ریوالور میرے حوالے کرو پھر کہیں بیٹھ کر بات کرتے ہیں۔ ہوسکتا ہے کہ میں ہی تمہاری پریشانی دور کردوں۔ ویسے ٹونی بہت حرام کا جنا ہے۔ اگر وہ تم سے کوئی ایڈوانس لے چکا ہے تو اب اس پر صبر کرلو۔ وہ آج کل کوڑوں کے چکر میں پڑ گیا ہے۔ پہلوان کو ڈر ہے کہ لمبا مال بنانے کے لالچ میں کہیں وہ اپنی گردن نہ کٹوا لے۔ لاؤ ریوالور تم نے ابھی تک اپنا ریوالور نہیں نکالا۔"

"یہاں؟ بھری گلی میں؟" میں نے بوکھلا کر پوچھا "دیکھنے والے کیا سوچیں گے؟"

ڈنگے نے بے نیازی سے ایک کریہہ قہقہہ لگایا اور دھیمی آواز میں بولا "یہ اپنا علاقہ ہے۔ یہاں کوئی مائی کا لال آنکھ اٹھا کے بھی ہماری طرف نہیں دیکھے گا۔ ریوالور وغیرہ تو ہم کہیں بیٹھ کر بات کرتے ہیں۔ تم کو سب سے پہلے یہ بتانا ہوگا کہ تم کون ہو اور ٹونی کو کیسے جانتے ہو۔"

میں نے اپنی جیب سے بھرا ہوا ریوالور نکال کے جلدی سے اسے پکڑا دیا۔ اس نے ریوالور چھپانے کے بجائے حریصانہ نظروں سے اس کا جائزہ لیا اور پُرشوق لہجے میں بولا "لاجواب ہے۔ میڈ ان جرمنی کا بنا ہوا لگتا ہے۔ پہلوان کو ایسے ہتھیار بہت پسند آتے ہیں۔"

میں نے اس کی بات کا کوئی جواب نہیں دیا۔ اس نے ریوالور اپنی جیب میں رکھتے ہوئے مزید کہا "جب سے شہر کے لونڈوں نے ایسے ہتھیاروں سے چاند ماری کی مشقیں شروع کی ہیں، گولیوں کے دام ایک دم آسمان سے باتیں کرنے لگے ہیں۔"

"مجھے کافی عرصے سے گولیاں خریدنے کی ضرورت پیش نہیں آئی۔" میں نے مضطربانہ لہجے میں کہا "اب کہیں بیٹھنے کی فکر کرو تاکہ ہم کچھ کام کی باتیں کرسکیں۔"

"بیٹھ بھی جائیں گے۔" وہ ایک بغلی گلی میں مڑتے ہوئے بے پروائی سے بولا "تم شروع ہوجاؤ۔ یہاں کوئی ہماری بات سننے کی کوشش نہیں کرے گا۔"

وہ درست ہی کہہ رہا تھا۔ بغلی گلی قدرے ویران تھی لیکن لمبی گلی میں بھی کسی نے نگاہ بھر کے ڈنگے کی طرف دیکھنے کی ہمت نہیں کی تھی۔ جو راہ گیر ڈانواں ڈول والے تھے وہ اس کے ہاتھ میں دبے ہوئے ریوالور کو دزدیدہ نگاہوں سے دیکھتے ہوئے تیزی سے گزر گئے تھے۔

"میں حیدر آباد سے آیا ہوں۔" میں نے فی البدیہہ بولنا شروع کردیا "میں حیدر آباد میں کیبوں کا دھندا چلاتا ہوں۔ پڑی بند ہیروئن بھی خاصی چلتی ہے۔ میں نے اڑتی اڑتی خبر سنی ہے کہ ٹونی ڈی کو اچھی طرح پہچانتا ہے۔ آج کل اس کی گرفتاری پر دو لاکھ ڈالر کا انعام ہے۔ مجھے ایک دو ٹھکانوں پر شبہ ہے مگر میں ڈی کو نہیں پہچانتا۔ سوچ رہا تھا کہ ٹونی اگر کام کرنے پر راضی ہوجائے تو ہم دونوں انعام کی آدھی آدھی رقم کے مالک بن سکتے ہیں۔"

ڈنگا چلتے چلتے ایک دکان کے بعد شہر کے نکڑ کی ہوٹل کی سیڑھی پر بیٹھ گیا۔ اس طرف تقریباً سناٹا ہی تھا۔ وہ اپنے لئے سگریٹ سلگانے کے بعد بولا "پہلوان مخبری سے نفرت کرتا ہے۔ اس نے بھی ڈی والا اشتہار دیکھا تھا اور اخبار کے چیتھڑے اڑا دیے تھے۔ وہ ڈی کا بہت بڑا قدر دان ہے۔ کہہ رہا تھا کہ کوئی حرام کا پلا ہی ڈی کو پکڑوا سکتا ہے ورنہ کوئی اصل کا نطفہ اس لالچ

نہیں آئے گا۔ زبّی نر کا بچہ ہے۔ اپنا شکار خود کھیلتا اور کھاتا
گورے اپنا زم کے گھوڑے کھول کر بھی اس کی گرد کو نہیں
پہنچے۔ وہ تمہاری بات سنتے ہی تمہارے منہ پر زناٹے دار تھپڑ
کر کے بھگا دیتا۔ زبّی کو پہلوان کے کئی آدمی جانتے ہیں لیکن
تمہارا ساتھ نہیں دے گا۔"
"تمہیں کیسے پتا چلا کہ گورے زبّی کے دشمن ہو رہے ہیں؟"
نے پوچھا۔
"پورے شہر کو معلوم ہے۔" وہ میری بے خبری کا مضحکہ
اڑاتے ہوئے بولا "ہزاروں میں انعام کا اعلان گورے ہی کر سکتے
ہیں۔ پہلوان ہی کا پھیلایا ہوا ہے۔"
"اور تم نے یہ بھی کہا تھا کہ نوٹی گوروں کے چکر میں پڑا ہوا
ہے۔" میں نے اسے یاد دلایا۔
"کہا تھا۔" اس نے سرہلا کے اقرار کیا "آج صبح کسی گورے
نے نوٹی سے رپورٹ لینے کے لئے فون کیا تو وہ بہت گرم تھا۔
پہلوان نے اسے جلاڑی داسکٹ اور خدا جانے کون کون سی انگریزی
گالیاں دے کر بھگا دیا۔ بعد میں پہلوان نے اپنے آدمیوں سے
معلوم کرایا تو اسے پتا چلا کہ کل اسی گورے نے نوٹی سے فون پر دو
باتیں کی تھیں پھر دوپہر کو کوئی بچہ نوٹی کے لئے ایک بند لفافہ لایا۔
اس میں نوٹ تھے۔ نوٹی نے پہلوان کو کچھ بتائے بغیر دو زنگاری اور
تب تک غائب ہے۔"
"مگر کسی گورے کو پہلوان کے اڈے کا فون نمبر اور نوٹی کا نام
کیسے معلوم ہوا؟" میں اس کے بہکنے یا بھڑکنے سے پہلے کام کی ہر
بات اگلوا لینے کی کوشش میں لگا ہوا تھا۔
"پہلوان بھی یہی سوچ سوچ کر پاگل ہوا جا رہا ہے۔" راشا
رازدارانہ لہجے میں بولا "نوٹی کچھ دن پہلے بدرو دارا سے ٹوٹ کر اس
کے پاس آیا تھا۔ یہ بات بہت کم لوگوں کو معلوم ہے۔ پہلوان کو شبہ
ہے کہ یہ کھیل بدرو نے پھیلایا ہے۔ اسی نے گورے کو نوٹی کے
بارے میں بتایا ہوگا۔"
"مگر کیوں؟ اسے گورے کے پاس جانے کی کیا ضرورت
تھی؟"
"یہ اندر کی سیاست معلوم ہوتی ہے۔ شاید بدرو اور زبّی میں
دشمنی ہو گئی ہے۔"
"نوٹی کا پتا بتانے کے بجائے وہ گورے کو اپنے آدمی بھی دے
سکتا تھا۔"
"اس کے صرف دو تین آدمی زبّی کو پہچانتے ہیں۔ مہل اور بلا۔
دونوں اپنے ٹرک سمیت پشاور میں پکڑے گئے تھے اور آج کل
پیشی ہونے کے انتظار میں جیل کاٹ رہے ہیں۔"
"پھر تو پہلوان کو بدرو کا گلا پکڑ لینا چاہئے۔ اپنے گھر کی آگ وہ
اس کے اڈے تک پھیلا رہا ہے۔"
"نوٹی واپس نہ آیا تو کچھ نہ کچھ ہو کر رہے گا۔" وہ پُر شوق لہجے
میں بولا "تم بھی اپنے دل سے ہزاروں کا لالچ نکال دو۔ زبّی اس شہر
میں نکلا ہے۔ میں دوسروں کے بارے میں کچھ نہیں کہہ سکتا
لیکن پہلوان اس کا جگری یار ہے۔ جس نے بھی زبّی کو نقصان
پہنچانے کی کوشش کی وہ پہلوان کی پھانک مارے نہیں بچ سکے
گا۔ پہلوان اپنے دشمنوں کو مارتا کم اور گھسیٹتا زیادہ ہے۔"
وہ اپنی رو میں بولے جا رہا تھا اور میں دل ہی دل میں اس کی
ہرزہ سرائی پر ہنس رہا تھا۔ بھلا اس شہر میں مجھ سے زیادہ کون
تھا۔ لاکھوں کے ہجوم میں میرے جو چند ہمدرد اور شناسا تھے میں ان
سے بھی نہیں مل سکتا تھا۔ وہ پہلوان کو میرا جگری یار قرار دے رہا
تھا جب کہ میری اور اس کی واقفیت ایک دو سرسری سی کاروباری
ملاقاتوں سے زیادہ نہیں تھی۔ خود اس کا یہ حال تھا کہ میں بنفس
نفیس اس کے سامنے موجود تھا اور وہ مجھے پہچاننے سے قاصر تھا۔
"تم زبّی کو پہچانتے ہو؟" میں نے اس کے جھوٹ کو پرکھنے کے
لئے سوال کیا۔
"وہ جب بھی ادھر آتا تھا ٹھٹھے کے ساتھ روٹی ضرور دیتا
تھا۔" اس نے اپنے فخر اور اعتماد کے ساتھ سفید جھوٹ بولا کہ
میری جگہ کوئی اور ہوتا تو اس کے دعوے پر ایمان لے آتا۔
میں خود ایک مدت سے زیر زمین رہنا سے کٹا ہوا تھا۔ میرا
خیال تھا کہ لوگوں نے مجھے بھلا دیا ہے لیکن ایسا نہیں تھا۔ ان
حلقوں میں میری کہانیاں مبالغہ آرائی کے ساتھ گردش کرتی رہتی
تھیں۔ جرائم پیشہ لوگ جب اپنوں میں کسی کی برتری مان لیتے ہیں تو
اس کی تعریف و توصیف میں مبالغے کی آخری حدوں کو بھی عبور
کر جاتے ہیں۔ شاید ان ہی رجحانات نے ذہنیت جیسے تیجی خود
افراد کی نظروں میں مجھے ایسا اَن دیکھا کردار بنا دیا تھا جس کی کہانیاں
اس کے وجود سے زیادہ مقبول اور مشہور ہو جاتی ہیں۔ اس نے اتنی
عقیدت کے ساتھ میرے ہمراہ دودھ پتی کی چائے پینے کا ذکر کیا تھا
کہ اس جھوٹ پر بھی میرا دل اس کو دو چپت لگانے کے لئے موم
ہو گیا تھا۔
"یہ بدرو دارا کہاں ہوتا ہے؟" لمحہ بھر کے توقف کے بعد میں
نے پوچھا۔
"پہلوان کہہ رہا تھا کہ زبّی سے پنگا لینے کے بعد وہ کسی خوف
زدہ چوہے کی طرح چھپتا پھر رہا ہوگا لیکن ماڑی پور کے ٹرک اسٹینڈ
سے اس کا کوئی نہ کوئی سراغ مل سکتا ہے۔" پھر وہ چونک کر بولا "مگر
تم یہ سب کیوں پوچھ رہے ہو؟ میں کہہ رہا ہوں کہ ہزاروں کا خناس
اپنے دماغ سے نکال دو ورنہ تمہیں بھی شہر میں کہیں امان نہیں مل
سکے گی۔"
"میں ہزاروں کو بھول چکا ہوں۔" میں نے پہلی بار مسکراہٹ
کے ساتھ کہا "تمہاری تقریر سننے کے بعد میں خود بدرو دارا کی سرکوبی
کے بارے میں سوچ رہا ہوں۔ تم گورے کے بارے میں کچھ بتا سکو تو
میں اس پر بھی ہاتھ ڈالنے کی کوشش کر سکتا ہوں۔"
"وہ فون پر سنائی دینے والی ایک آواز سے زیادہ کچھ بھی نہیں
ہے۔" وہ ایسی سادہ آواز میں بولا "وہ صدر کا کوئی کرنا بھی ہو سکتا
ہے۔ پہلوان نے فون پر اس کی ٹوٹی پھوٹی اردو سن کر اندازہ لگایا

ہے کہ وہ کوئی کوڑا ہوگا لیکن کون جانے کہ وہ کیا ہاہے۔"

"میں تمہاری ہر بات مان چکا ہوں۔ اگر اب پہلوان سے مل لیا جائے تو کیسا رہے گا؟"

"بے کار!" اس نے بلا توقف اپنا فیصلہ صادر کر دیا "تمہاری ہر بات کا جواب مل چکا ہے۔ اب کسی مقصد کے بغیر پہلوان کی زیارت سے کیا حاصل ہوگا؟ وہی بانچ گالیاں کھا کے منہ لٹکائے واپس لوٹ آؤ گے۔ اس وقت وہ غصے میں گھن چکر بنا ہوا ہے۔"

اپنی بات ختم کرتے ہی وہ یوں اچانک اٹھ کھڑا ہوا جیسے اسے کوئی اہم بات یاد آگئی ہو۔

"تم ایک منٹ بیٹھو۔ میں ابھی آتا ہوں۔" یہ کہہ کر وہ سامنے کے ایک بوسیدہ اور کھلے ہوئے دروازے میں داخل ہو گیا۔ اس وقت اس کی چال میں غیر معمولی تیزی آگئی تھی۔

میں نے وقت گزاری کے لئے سگریٹ سلگا لی۔ مجھے خوشی تھی کہ میرا وہاں آنا رائیگاں نہیں گیا تھا۔ زنگے کی کھلی کھلی باتوں نے صورتِ حال کو ایک واضح رخ دے دیا تھا۔ یقینی طور پر بدرو ادا ہی پسِ پشت رہ کر ابلین کی مدد کر رہا تھا اور اس وقت وہی دونوں میرے سب سے بڑے حریف تھے۔

میں نے بلند سیڑھی پر بیٹھے بیٹھے ایک سگریٹ ختم کر کے بے خیالی میں دوسری سگریٹ بھی سلگا لی۔ پھر مجھے اچانک تشویش ہونے لگی۔ زنگا ایک منٹ میں واپسی کا وعدہ کر کے اس بوسیدہ مکان میں گیا تھا لیکن کافی دیر گزر جانے کے باوجود اس کی واپسی کے کوئی آثار نہیں تھے۔

دوسری طرف میرے ذہن پر یہ فکر بھی مسلط تھی کہ مجھے خوالہ سے رخصت ہوئے کافی دیر ہو چکی تھی۔ اسے بہت بے چینی سے میری واپسی کا انتظار رہا ہوگا۔ میں اضطراری طور پر سیڑھی سے اٹھ کر اس کھلے ہوئے بوسیدہ دروازے کی طرف بڑھ گیا جس میں زنگا داخل ہوا تھا۔

بے ہودگی کے خیال سے میں براہِ راست دروازے کے سامنے جانے کے بجائے ایک پہلو میں کھڑا ہو گیا۔ دبی زبان میں زنگا کو آواز دیتے ہوئے میرے ذہن پر جھنجلاہٹ سوار ہونے لگی۔ وہ ایسا ہی بے ہودہ اور مسخرا شخص تھا کہ اسے دہراتے ہوئے خواہ مخواہ غصہ آنے لگتا تھا۔ دو بار آواز دینے کے باوجود دوسری جانب سے کوئی آواز سنائی دی نہ کوئی اور رد عمل سامنے آیا تب مجھے ادراک ہوا کہ اس دروازے کے پیچھے غیر معمولی سکوت چھایا ہوا تھا۔

میں جھجکتے ہوئے اس کھلے ہوئے دروازے کے سامنے ہوا تو یہ دیکھ کر میری کھوپڑی بھنا گئی کہ اس کے پیچھے ویرانی کا راج تھا۔ اندر کوئی شخص تھا نہ ہی کسی قسم کا ساز و سامان نظر آ رہا تھا۔ میں نے ذرا تذبذب سے اندر جھانکا اور زنگا کے غائب ہونے کا یقین ہوتے ہی اندر گھس گیا۔

وہ کوئی آباد مکان نہیں بلکہ ایک مختصر اور بوسیدہ سا کھنڈر تھا۔ دروازے کے پیچھے ٹیڑھی میڑھی لکڑیاں پڑی ہوئی تھیں

حال چوبی سے کے نیچے فرش کے ایک گوشے میں سیاہ رنگ کی ایک بلی اپنے نومولود بچوں کے ساتھ کھیلنے میں مصروف تھی۔ میری آہٹ پا کر اس نے غضبناک نظروں سے میرا جائزہ لیا اور غراتے ہوئے اپنی جگہ چھوڑ کر پچھلی سمت سے باہر نکل گئی۔

ہو سکتا ہے کہ کسی زمانے میں وہ کوئی کمرا رہا ہو لیکن امتدادِ زمانہ کے باعث اس کی پچھلی دیوار یا رکاوٹ سرے سے غائب ہو چکی تھی اور اس کے آگے خودرو جھاڑیاں اگی ہوئی نظر آ رہی تھیں۔ میں نے آگے بڑھ کر پچھلی سمت کا جائزہ لیا تو وہاں بے ترتیب جھاڑیوں سے تھوڑے فاصلے پر گندے پانی کا ایک نالا بہہ رہا تھا اور اس طرف دور دور تک ویرانی کا راج تھا۔ زنگے کا دور دور تک کوئی پتا نہیں تھا۔

بے اختیار میرے منہ سے ایک طویل سانس آزاد ہو گئی۔ نہایت مکاری کے ساتھ مجھے چونا لگا کر میرا حسین ریوالور لے جا چکا تھا اور میں کسی احمق مطلق کی طرح اس کی واپسی کے انتظار میں بیٹھا اپنا وقت برباد کر رہا تھا۔

مجھے ریوالور جانے کا کوئی غم نہیں تھا۔ وہ میرے پاس یوں ہی آیا تھا اور اسی طرح نکل گیا تھا۔ اس کے چھپانے کے علاوہ زنگا نے مجھے جو کچھ بتایا تھا وہ بہت اہم تھا۔ ایسی سودے بازی کے لیے میں ایک ریوالور تو کیا اس سے کئی گنا زیادہ رقم بھی خرچ کرنے پر آمادہ ہو سکتا تھا لیکن مجھے جھنجلاہٹ اس بات کی تھی کہ زنگے جیسا ایک معمولی اور گھٹیا بدمعاش نہایت مکاری کے ساتھ مجھے الو بنا گیا تھا اور میں آخر تک اس کی چال کو نہیں سمجھ سکا تھا۔

اس انکشاف کے بعد میرا وہاں رکنا بے سود تھا۔ میں کے ساتھ واپس چل دیا۔

پتلی گلیاں عبور کر کے میں بڑی گلی میں پہنچا تو راجہ یہاں اپنے کام میں مصروف ہونے کے باوجود شاید میری واپسی کا منتظر تھا۔ اس سے نظریں چار ہوتے ہی میں اس کے کیبن کی طرف بڑھتا چلا گیا۔ وہ اپنے ہونٹوں پر چپکی ہوئی دلفریب مسکراہٹ لیے دکان پر سودا گاہکوں کو نمٹا رہا تھا۔ میں خاموشی سے پیچھے اس کے فارغ ہونے کا انتظار کرتا رہا۔

"کیا ہوا؟ مل آئے پہلوان سے؟" اپنے گاہکوں کو رخصت کرنے کے بعد راجہ نے مجھے مخاطب کیا تو میں نے محسوس کیا کہ اس کے لہجے پر استفسار سے زیادہ طنز کا عنصر غالب تھا۔

"پہلوان سے ملاقات تو بڑی بات ہے، ابھی تو اس کے چیلے سے بھی پوری ملاقات نہیں ہوئی۔"

"کیوں؟" اس نے نیم وا آنکھوں سے میری طرف دیکھتے ہوئے پوچھا۔ اس نے ایک سوالیہ لفظ ضرور ادا کیا تھا لیکن اس کے لہجے میں ذرا بھی تجسس نہیں تھا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے میرے پہنچنے سے پہلے ہی زنگا اسے اپنی کامیابی کی روداد سنا چکا ہو۔

"بس زنگا دھوکا دے کر میرا ریوالور لے بھاگا۔" میں نے جواب دیا۔

دینا کہ میں اس چوٹ کو آسانی سے نہیں بھلا سکوں گا۔ ویلالور
بے بہا تھا تو وہ مجھ سے مانگ سکتا تھا۔ میں بہت خوشی سے اس
کے سپرد ہو جاتا۔" میں نے تلخی سے کہا۔

وہ اپنے گلے میں زبان پھیر کے عارفانہ انداز میں ہنسا اور پھر بولا "انوکھی بات ہے۔ تم نے شاید سنا نہیں کہ عیب داروں میں پیدا ہونے والی ہر ایک رگ زیادہ ہوتی ہے۔ غنیمت اسی میں ہے کہ اب چپ چاپ یہاں سے نکل جاؤ۔ اسے تمہاری دوستی کی بھنک مل گئی تو شہزادہ ویلالور تم پر بھی استعمال کر بیٹھے گا۔ اس کا نام زشتا ہے وہ بازاری بات پر مشتعل ہو جاتا ہے۔"

"یہ زشتا کیا نام ہے؟ اس کا کیا مطلب ہے؟" میری ذہنی الجھن بے ساختہ میری زبان پر آگئی۔

"تمہیں اس کا مطلب نہیں معلوم؟" اس نے تعجب آمیز انداز سے پوچھا۔

"نہیں!" میں نے اس جاہل پان فروش کے مقابلے میں اپنی کم علمی پر دل ہی دل میں خجالت محسوس کرتے ہوئے کہا "کیا معنی ہیں اس کے؟"

"زشتا!" وہ فضا میں دونوں ہاتھوں کو گھما کے بولا۔ لمحہ بھر کے توقف میں میرے سپاٹ چہرے کا جائزہ لینے کے بعد اس نے اپنی بات کی مزید وضاحت کی "کمال ہے کہ تم اس سے مل کر بھی اس کے معنی نہیں سمجھ سکے۔ زشتا بس زشتا ہوتا ہے۔ یوں سمجھ لو زشتا بڑی آفت شے ہوتا ہے۔"

مجھے فوراً ہی اپنی حماقت کا احساس ہو گیا اور میں سر جھٹک کر آگے چل دیا۔

واپس غزالہ تک پہنچنے سے پہلے میں نے اس کوتہ پشت اور زشتا کو بھلانے کی لاکھ کوششیں کیں لیکن میرے ذہن میں اس کی عجیب و غریب منطق گونجتی رہی۔ مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے بازاری لڑکوں کی بھنبھناہٹ مجھے زشتا زشتا کہہ کر چڑا رہی ہو۔

میں گاڑی کے قریب پہنچا تو غزالہ ساری کھڑکیوں کے شیشے چڑھائے محبوس اور فکر مند بیٹھی ہوئی تھی۔ مجھے دیکھتے ہی اس کے چہرے پر بشاشت کی لہر دوڑ گئی۔

ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھ کر انجن اسٹارٹ کرتے ہوئے میں نے محسوس کیا کہ قریب و جوار میں موجود ہر شخص گہری توجہ سے ہماری جانب نگراں تھا۔

"پہلوان سے ملاقات کیسی رہی؟" گاڑی حرکت میں آنے پر اس نے پوچھا۔

"زشتا!" میرے منہ سے بے ساختہ نکلا۔ اپنی حماقت کا احساس ہوا تو مجھے فوراً ہی ہنسی آ پڑی۔

"یہ زشتا کیا بلا ہے؟" غزالہ نے حیرت سے سوال کیا۔

"کوئی بلا سا کوتہ قد، چھوٹی چھوٹی چمکدار آنکھیں، بد لحاظ اور ... سے بھرپور ... جس آدمی میں یہ ساری خوبیاں ہوں وہ زشتا کہلاتا ہے۔"

"پتا نہیں آپ کیا کہنا چاہ رہے ہیں۔" وہ پُرتشویش لہجے میں بڑبڑائی۔

میں نے اس کا تجسس دور کرنے کے لیے تفصیل دہرانی شروع کر دی۔

"وہ نوسرباز ضرور تھا لیکن میرا خیال ہے کہ وہ آپ کے لیے پہلوان سے زیادہ سودمند ثابت ہوا ہے۔" میری پوری کہانی سن لینے کے بعد غزالہ بولی "پہلوان سے آپ اتنی زیادہ اور کھلی کھلی باتیں نہیں کر سکتے تھے۔ معلوم ہوتا ہے کہ ان لوگوں کو ابھی تک ٹونی کی موت کی خبر نہیں ملی ہے۔"

"میرا تو خیال ہے کہ ابھی تک ایلن کو بھی ٹونی کے قتل کی اطلاع نہیں ملی ہے۔ ورنہ وہ اس سے رپورٹ لینے کے لیے پہلوان کے اڈے پر فون نہ کرتا۔ ہو سکتا ہے کہ پولیس کی کوئی گاڑی اس میدان کی طرف پہنچی ہی نہ ہو جہاں ہم نے ٹونی کی لاش پھینکی تھی۔"

"یہی بات قرین قیاس نظر آتی ہے۔ اخبارات میں اس کی تلاش کے بارے میں کوئی خبر نہیں ہے۔"

اس وقت تک میری رسٹ واچ کی سوئیاں دس کے ہندسے سے آگے نکل چکی تھیں اور ہمیں شہر میں مزید آوارہ گردی کی ضرورت نہیں رہی تھی۔ ہم براہ راست کلفٹن کی کسی اسٹیٹ ایجنسی کا رخ کر کے اپنے لیے کسی جائے پناہ کی تلاش کی کوششوں کا آغاز کر سکتے تھے۔

کلاکوٹ سے واپسی کے سفر میں میرا ذہن مسلسل سلطان شاہ اور دریا میں الجھا رہا۔ ہم جن حالات میں ان دونوں سے رخصت ہوئے تھے وہ حوصلہ افزا نہیں تھے۔ میں دل ہی دل میں دعا مانگ رہا تھا کہ تین بجے وہ دونوں ٹھیک ٹھاک حالات میں لالو کھیت کے بس اسٹاپ پر پہنچ جائیں جہاں سے مجھے ان کو لینا تھا۔

سفر سکون اور خاموشی سے طے ہوتا رہا۔ میری روداد سن لینے کے بعد غزالہ کو سوچنے کے لیے بہت مواد مل چکا تھا اس لیے وہ اپنی سوچوں میں گم تھی اور میں آگے کے منصوبے بنا رہا تھا۔

کلفٹن کا پل عبور کرنے کے بعد میں نے اپنے طے شدہ پروگرام کے مطابق ایک اسٹیٹ ایجنسی کے سامنے گاڑی روک لی۔ بیرونی دیوار میں شیشے ہی شیشے نصب تھے اور اس خوش نما فرنٹ پر کسی اسٹیٹ ایجنسی کا بورڈ نمایاں نظر آ رہا تھا۔ میں انگریزی میں لکھا ہوا نام پڑھ کر دل ہی دل میں ہنسے بغیر نہیں رہ سکا۔

غزالہ کو کار میں چھوڑ کر میں اندر داخل ہوا تو چونکا لیکن میرا دفتر نہایت فعال ائرکنڈیشنگ کی زد میں آیا ہوا تھا۔ فرنٹ میں شروع سے آخر تک ایک ہی سائز اور ساخت کی دو سو میزیں پڑی ہوئی تھیں جن میں سے بیشتر کے پیچھے خوش پوش نوجوان اردو اور انگریزی اخبارات اپنے سامنے پھیلائے ٹیلی فون پر مصروف تھے یا پھر کاغذات کی ورق گردانی کر رہے تھے۔

دفتر کی خوبی یہ تھی کہ میزوں کی ترتیب، ساخت یا سائز سے یہ اندازہ لگانا ممکن نہیں تھا کہ وہاں کون مالک اور کون ملازم ہے۔

اس مکمل اہتمام کے باوجود وہ دفتر لاوارث نہیں تھا۔ میرے اندر پہنچتے ہی داہنی طرف کی پہلی میز کے پیچھے براجمان ایک صحت مند نوجوان نے مجھے خوش آمدید کہہ کے میری آمد کا مدعا جاننا چاہا۔

اس کی زندہ دلی نے مجھے حوصلہ دیا اور میں نے مسکراتے ہوئے کہا "یہ باتیں بعد میں ہوتی رہیں گی پہلے میں یہ جاننا چاہوں گا کہ ایجنسی کے نام کے بارے میں اتنے انکسار سے کیوں کام لیا گیا ہے؟ بہت سے لوگ بوتھے کام کرتے ہیں لیکن زندگی بھر اس کا اعتراف نہیں کرتے۔ تمہاری ایجنسی نے اپنے بوتھے پن کو اشتہار بنا کر رکھ دیا ہے۔"

وہ مختلف آمیز انداز میں ہنسا اور بولا "شاید آپ کو پڑھنے میں مغالطہ ہوا ہے یہ بوتھی نہیں بوتن جی اسٹیٹ ایجنسی ہے۔ ساری گڑبڑ جی کی معلوم ہوتی ہے۔ اسے جیم کی جگہ استعمال کیا گیا ہے مگر آپ نے اسے گاف پڑھا ہے۔ آپ پہلے نہیں ہیں جس نے اس تلفظ کی نشان دہی کی ہے۔"

"کمال ہے!" میں نے حیرت سے کہا "تمہارے گاہکوں میں سے کسی نے اس بات کو نوٹ نہیں کیا؟ معلوم ہوتا ہے کہ یہ دفتر حال ہی میں قائم کیا گیا ہے۔"

"ہم تین سال سے اپنے معزز گاہکوں کی خدمت کر رہے ہیں۔" اس نے عاجزانہ لہجے میں مجھے آگاہ کیا "آج تک کسی نے ہمارے نام کو بوتن جی کے سوا اور کچھ نہیں سمجھا۔"

شاید وہ درست ہی کہہ رہا تھا۔ قدیم علاقائی ناموں کو انگریزی کے قالب میں اپنانے کا کاروباری رجحان ان دنوں زوروں پر تھا۔ سائیں جی اور بابا جیسے سے لے کر علی بابا اور محمل لیلیٰ جیسے خالص مشرقی نام تک انگریزی میں اپنائے جا رہے تھے۔ حد یہ تھی کہ ان مشرقی ناموں کو اپنانے والے اپنی اسٹیشنری سے تشبیہی سوار تک کہیں بھی اردو کو متبادل یا رضاحتی زبان کے طور پر استعمال نہیں کرتے تھے جس سے اس نام کے تضادات جنم لیتے تھے جو بوتھی اور بوتن جی میں پنہاں تھے۔

مجھے بالکل اندازہ نہیں ہو سکا کہ میرا مخاطب اس ایجنسی کا مالک تھا یا ملازم۔ اس نے میری ضرورت سے واقف ہوتے ہی مجھے داہنی جانب کی تیسری میز پر بھیج دیا جہاں اس کے کہنے کے مطابق گلشن کے کرائے کے فلیٹوں کا خصوصی ماہر براجمان تھا۔

وہ انتہائی نفیس لباس اور ٹائی میں ملبوس ایک خوش پوش نوجوان تھا۔ اس نے اپنی نشست سے اٹھ کر گرم جوشی سے میرا استقبال کیا اور مجھے بیٹھنے کی پیشکش کی۔ میں نے کرسی سنبھالنے کے بعد اپنا مدعا دہرایا۔ اس نے چند سوالات کیے اور یہ بھانپ لیا کہ میں کیا چاہتا تھا۔

"لوگ پوری سہولتوں سے آراستہ فلیٹ رہنے کے سلسلے میں بہت محتاط رہتے ہیں۔" اس نے پوری بات سمجھ لینے کے بعد ناصحانہ لہجے میں کہا "وہ اپنے جانے والوں یا ایسے لوگوں کو کرائے دار بناتے ہیں جن کے لیے معتبر ضامن میسر ہوں۔ شہر میں آپ کی جان پہچان تو ضرور ہوگی۔"

"تمہارے شہر میں جان پہچان والے لوگ ہوتے تو میں ان کے پاس ٹھہرتا۔" میں نے رنگین لہجے میں کہا "میں ابھی وارد ہوا ہوں اور چند ماہ کے لیے یہاں رہ کر کاروباری امکانات کا جائزہ لینا چاہتا ہوں۔ بات بن گئی تو یہاں میرے جیسوں کا ساتھ پیدا ہو جائے گا مگر فی الحال تو میں یہاں اجنبی ہوں۔"

"کوئی بات نہیں۔" وہ اپنائیت کے لہجے میں بولا "آپ اپنے ہی آدمی ہیں۔ میں جن مالکوں سے بات کروں گا انہیں بتاؤں گا کہ آپ میرے پرانے واقف کار ہیں۔ اس طرح کرائے کا فلیٹ ملنے میں آسانی رہے گی۔ آج کل لوگ اجنبیوں سے معاملات کرتے ہوئے گھبرانے لگے ہیں کیا پتا کون مجرم بار دوست کر کے نو آئے اور لاکھوں کا فلیٹ برسوں کے لیے مقفل ہو جائے۔"

اس کی وہ گفتگو خود کلامی کی تفسیر تھی۔ اس میں کوئی بات جواب طلب نہیں تھی۔ وہ میری اور اس کی پہلی ملاقات تھی۔ اسے میرے بارے میں کچھ بھی معلوم نہیں تھا لیکن میری ضرورت کو بھانپ لینے کے بعد اس نے میری ہمدردی کی آڑ میں کمیشن کھرا کرنے کے لیے مجھ سے اپنی پرانی واقفیت نکال لینے کا فیصلہ کر لیا تھا تو اس میں مجھے کیا اعتراض ہو سکتا تھا۔

تین چار نمبروں پر فون گھمانے کے بعد وہ میرے ساتھ جانے کے لیے تیار ہو گیا۔

باہر آکر اس نے اشتیاق اور پسندیدگی کی نگاہوں سے جاگوار کی سیاہ اکارڈ کو دیکھا۔ غزالہ کو بہت ادب سے سلام کیا اور مرعوب ہو کر خاموشی سے پچھلی نشست پر بیٹھ گیا۔

اس وقت مجھے سر چھپانے کے لیے کوئی بھی محفوظ ٹھکانا درکار تھا۔ میں نے اسے بتا دیا تھا کہ میں فلیٹ کی تلاش میں بہت زیادہ وقت برباد کرنے کے موڈ میں نہیں تھا اس لیے اس نے مطلوبہ معیار کے صرف دو فلیٹ دکھانے کا بندوبست کیا تھا۔ دونوں فلیٹ تین بیڈ روم پر مشتمل اور مکمل آراستہ تھے۔

پہلا فلیٹ ایک روشن اور کشادہ عمارت کی دوسری منزل پر تھا۔ فلیٹ کی مالکہ ہم سے پہلے ہی وہاں پہنچی ہوئی تھی۔ اس کا سامنا ہوتے ہی میرے ذہن میں شناسائی کی ایک موہوم لہر ابھری۔ لیکن اس خاتون سے گفتگو کا آغاز ہوتے ہی میرا ذہن صاف ہو گیا۔ وہ بالکل کسی اجنبی کی طرح مجھ سے مخاطب ہوئی۔

وہ فلیٹ کرائے پر دیے جانے کے لیے ساز و سامان سے آراستہ کیا گیا تھا لیکن پھر بھی خوش ذوقی کا مظہر تھا۔ [illegible] جانے والے اسٹیٹ ایجنٹ نے فلیٹ کی مالکہ سے ہمارے بارے میں زمین آسمان کے قلابے ملانے شروع کر دیے۔ میں نے [illegible] کے ساتھ کمروں وغیرہ کا معائنہ شروع کر دیا۔

غزالہ کو وہ فلیٹ پسند آ گیا اور ڈرائنگ روم میں بیٹھ کر کرایہ داری کی شرائط پر بات چیت کا آغاز کر دیا گیا۔ میرے لیے [illegible] ہزار روپے ماہانہ کی کوئی اہمیت نہیں تھی لیکن [illegible]

بلیہ ہماری رضامندی اس خاتون کو شکوک و شبہات میں مبتلا کر سکتی تھی۔ تھوڑی سی تکرار کے بعد کرائے میں ایک ہزار روپے ماہانہ کی تخفیف کے ساتھ معاملات طے پا گئے۔

اسٹیٹ ایجنٹ کے لیے وہ ایک خوشگوار تجربہ تھا۔ میں نے فوراً ہی جیب سے مطلوبہ رقم نکال کر اس خاتون کی طرف بڑھائی تو وہ حیران رہ گئی "اتنی بڑی نقد رقم میں کہاں لیے پھروں گی؟ ابھی تو معاہدے کے کاغذات اور رسید وغیرہ بھی بننی ہے۔ آپ قبضہ کب لینا چاہتے ہیں۔"

"قبضہ تو ہم لے ہی چکے ہیں۔" فرالہ نے ہنس کے کہا۔ "کاغذی کارروائیاں ہوتی رہیں گی۔ بس یہ سمجھیں کہ ہم ابھی سے آپ کے کرائے دار بن چکے ہیں اور اب اس فلیٹ میں آپ ہماری مہمان ہیں۔"

"معاہدے کے کاغذات میں آدھے گھنٹے میں بنا لاؤں گا۔" اسٹیٹ ایجنٹ جلدی سے بولا "ابھی بینک کا وقت ہے۔ رقم بینک میں جمع ہو جائے گی۔ اس میں کوئی مسئلہ ہی نہیں ہے۔"

اس عورت نے فلیٹ کی چابیاں ہمارے حوالے کیں اور رقم لے کر اسٹیٹ ایجنٹ کے ساتھ واپس چلی گئی تاکہ اس کے دفتر میں کاغذات وغیرہ مکمل کروانے کے بعد میں مجھ سے دستخط لے سکے۔

ان دونوں کو رخصت کرتے ہی میں نے والہانہ انداز میں فرالہ کو اپنی باہوں میں سمیٹ لیا۔

"بعض اوقات آپ بالکل ہی بے قابو ہو جاتے ہیں۔" وہ خود سپردگی کے انداز میں منمنائی۔

"میرے لیے یہ لمحات بہت اہم ہیں۔" میں نے اس سے چھیڑ چھاڑ کرتے ہوئے کہا "آج تک ہم جہانگیر کے گھر، فلیٹ اور فیکٹری یا پھر ہوٹلوں میں مارے مارے پھر رہے تھے۔ ہمیں پہلی بار اپنا گھر بسانے کا موقع ملا ہے۔ اپنی بیوی کے ساتھ اپنے گھر میں موجودگی کا احساس ہی بہت پُرسرور ہوتا ہے۔"

"یہاں ہم نے کون سا تیر مارا ہے۔" وہ میرے بازوؤں کی گرفت سے نکلتے ہوئے شوخی سے بولی "بنے بنائے گھر میں آ بیٹھے ہیں۔ ہر چیز استعمال کے لیے تیار اور صاف ستھری ہے۔ فلیٹ خالی ہونے کے باوجود شاید یہاں روز صفائی ہوتی رہی ہے۔"

"فرنشڈ مکانات کو کرائے پر اٹھانے کی جدت مغرب سے ذرا تاخیر سے یہاں پہنچی ہے لیکن اس کے بڑے کمالات ہیں۔ سرمایہ کاری کرنے والے کو معقول ماہانہ آمدنی ملتی رہتی ہے اور ضرورت مندوں کو گھڑی کی چوتھائی میں ایک سجا سجایا ٹھکانا میسر آ جاتا ہے۔"

"لیکن اس سہولت کی وجہ سے بڑے بڑے فراڈ بھی ہو رہے ہیں۔" فرالہ نے معنی خیز لہجے میں کہا "آپ نے دیکھا نہیں ایک مہینے کے کرائے کے برابر کمیشن حاصل کرنے کے لیے اسٹیٹ ایجنٹ نے ہمیں اپنا پراناواقف کار بنا لیا تھا۔ اسی طرح نو سرباز عالی شان مکان کرائے پر لے کر سادہ لوح لوگوں سے بھاری رقمیں بٹورتے رہتے ہیں۔ ان کے جال میں پھنسنے والے مکان کی شان و شوکت سے مرعوب ہو کر ان پر اعتماد کر بیٹھتے ہیں۔ پھر اچانک ہی وہ غائب ہو جاتے ہیں اور پتا چلتا ہے کہ وہ کرائے دار تھے ان کا اپنا کچھ بھی نہیں تھا۔"

میں نے ایک مرتبہ پھر گھر کا جائزہ لینا شروع کر دیا۔

میں نے صوفوں کی گدیوں اور بستروں وغیرہ پر ہاتھ مار کر دیکھا مگر وہاں گرد و غبار کا نام و نشان نہیں تھا۔ فلیٹ میں فرنیچر، تکیہ، قالین، پردوں اور فون کے علاوہ تین ائرکنڈیشنر، ایک نیا ریفریجریٹر، مائیکرو ویو اوون اور کچن کی ضرورت کے دیگر لوازم موجود تھے۔ حد یہ ہے کہ اسٹور میں بنی ہوئی ایک دیوار گیر الماری میں کمبل اور لحاف کے علاوہ بستروں کی متعدد فاضل چادریں اور تکیوں کے غلاف تک موجود تھے۔ ہمیں وہاں رہائش کے لیے بس اپنے ملبوسات اور خورد و نوش کا سامان لانے کی ضرورت تھی جس کے لیے بازار قریب ہی تھا۔

بارہ بجے کے قریب مسز غنی اسٹیٹ ایجنٹ کے ساتھ واپس آئی تو کرایہ نامہ وغیرہ تیار تھا۔ فلیٹ میں موجود سامان کی فہرست معاہدے کے ساتھ منسلک تھی۔

باضابطہ معاہدے کی تکمیل کے دوران پتا چلا کہ مسز غنی کا شوہر کوئی بڑا درآمدی کاروبار کرتا تھا مگر پھر ایک غیر ملکی دورے پر ایسا لاپتا ہوا کہ سرتوڑ کوشش کے باوجود اس کا کوئی سراغ نہیں مل سکا۔ شوہر کی واپسی کی طرف سے مایوس ہو کر اس حوصلہ مند عورت نے اپنے شوہر کا کاروبار سمیٹ کر سارے اثاثے بک جانے کے بعد اور دو مکانوں میں سرمایہ کاری کر ڈالی۔ وہ اب انہی مکانوں کے کرائے پر آبرومندانہ انداز میں زندگی بسر کر رہی تھی اور اسی کمائی سے اپنے اکلوتے بیٹے کے تعلیمی اخراجات بھی پورے کر رہی تھی۔

وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ میرے ذہن پر سلطان شاہ اور دیبا کی فکر سوار ہوتی جا رہی تھی کیونکہ مجھے تین بجے ان دونوں کو لال کوٹھی کے بس اسٹاپ سے لینا تھا۔

اسٹیٹ ایجنٹ کو اس معاملے کی دلالی میں دونوں فریقوں سے ایک ایک ماہ کا کرایہ مل چکا تھا اس لیے وہ بہت خوش تھا۔ میں نے اندازہ لگایا کہ پڑھے لکھے اور خوش اخلاق نوجوانوں کے لیے وہ ایک اچھا کام تھا۔ پورے مہینے میں کرائے داری یا خرید و فروخت کا ایک آدھ سودا ہو جانے پر اتنی آمدنی ہو سکتی تھی کہ بے فکری سے گھربار کا خرچ چلانے کے بعد کچھ بچت بھی ہو سکے۔

ایک بجے وہ دونوں گرم جوشی کے ساتھ مل کر رخصت ہو گئے۔

فرالہ فلیٹ میں آرائشی تبدیلیوں اور جھاڑ پونچھ میں مصروف ہو گئی۔ میں ضرورت کا سامان لانے کے لیے نیچے چل دیا۔ بازار قریب ہی تھا۔ میں گاڑی لے جانے کے بجائے پیدل ہی اُدھر چل دیا۔

اس وقت تک شام کے بعض اخبارات آ چکے تھے۔ میں نے شہر کے حالات سے باخبر رہنے کے ارادے سے دو اخبار خرید لیے۔

خورد و نوش کے سامان کی خریداری کے بعد میں فلیٹ پر واپس پہنچا تو غزالہ نے بتایا کہ میرے جانے کے بعد بلڈنگ کا چوکیدار فلیٹ پر آیا تھا اور غزالہ کو پارکنگ کے لیے گیراج کا نمبر بتا کر واپس چلا گیا تھا۔ مسز غنی نے واپسی پر چوکیدار کو اس بارے میں ہدایت کردی تھی کہ اس کے نئے کرائے دار گیراج استعمال کریں گے اور ان کی ہر سہولت کا خیال رکھا جائے۔

غزالہ نے فوراً ہی چائے تیار کی۔ وہ فلیٹ میں کام کرتے ہوئے مسرور اور خوشی سے سرشار نظر آرہی تھی۔ شاید یہ ہر عورت کی فطرت ہوتی ہے کہ وہ رہنے کے لیے اپنا ایک الگ گھر چاہتی ہے جہاں صرف اسی کی مکمل راجدھانی ہو۔ بعض عورتیں حالات سے سمجھوتا کرکے اپنی اس خواہش کو دبانے میں کامیاب ہوجاتی ہیں لیکن گھر کی ننھی سی ریاست اور اس میں مکمل اقتدار کے خواب سے چھٹکارا حاصل نہیں کرپاتیں۔

چائے پیتے ہوئے ہم دونوں ڈشکے سے حاصل ہونے والی معلومات اور ہیرا اور سلطان شاہ کی متوقع مصروفیات پر تبادلۂ خیال کرتے رہے۔ غزالہ ان دونوں کو ڈھونڈنے کے لیے میرے ساتھ جانے کا ارادہ رکھتی تھی مگر میں اس موڈ میں نہیں تھا۔ سر چھپانے کا ٹھکانا میسر آنے کے بعد ہم دونوں کا بلا ضرورت ایک ساتھ باہر گھومنا احتیاط کے تقاضوں کے منافی تھا۔

غزالہ میں بڑی خوبی یہ تھی کہ وہ ہر معقول بات کو بے چون و چرا تسلیم کرلیتی تھی۔ غیر ضروری کٹ حجتی سے کام نہیں لیتی تھی۔ اس نے دل موہ لینے والی مسکراہٹ کے ساتھ میرا فیصلہ مان لیا۔

اس وقت تک سارے ہتھیار گاڑی ہی میں چھپے ہوئے تھے۔ ان ہتھیاروں کے ساتھ شہر میں گھومنا خطرے سے خالی نہیں تھا لیکن میں نے وہ خطرہ مول لینے کا فیصلہ کرلیا اور اسی صورت میں گاڑی لے کر شارعِ فیصل کی طرف روانہ ہونے کے ارادے سے اٹھا ہی تھا کہ غزالہ کی نگاہ میرے لائے ہوئے اخبارات پر پڑ گئی۔

غزالہ کے چونکنے پر میں بھی ان اخبارات کی طرف متوجہ ہوگیا۔ غزالہ نے پہلے صفحے کے نچلے حصے میں چھپی ہوئی ایک خبر میرے سامنے کردی۔ وہ کھیل کے میدان سے ایک خون آلود لاش کی دستیابی کی خبر تھی۔ مقتول کی ریڑھ کی ہڈی کے نچلے حصے میں گولی کا زخم پایا گیا تھا۔

وہ خبر یقینی طور پر لونی کے بارے میں تھی۔ رات کو جہانگیر کے مکان میں ہونے والی ہولناک آتش زدگی اور دھواں دھار فائرنگ کی وجہ سے اس علاقے کے مکین خوف و ہراس میں مبتلا ہوکر اپنے گھروں میں محصور رہے تھے اس لیے کسی کو بھی کھیل کے میدان میں لاش کی موجودگی کا علم نہیں ہوسکا۔ جائے واردات پر جمع ہونے والے پولیس افسران کی ساری توجہ گاڑی کے نیچے دبی ہوئی اس لاش پر مرکوز رہی جو میرے اضطراری لمحے اور فطری ردِعمل کے نتیجے میں وجود میں آئی تھی۔

وہ خبر پڑھنے کے بعد میری ایک شدید ذہنی الجھن دور ہوگئی۔

مجھے حیرت تھی کہ لونی کے قتل ہونے کے باوجود ایلین اتنا بے خبر تھا کہ صبح اس سے رپورٹ لینے کے لیے پہلوان کے اڈے پر فون کر بیٹھا تھا۔ وہ خبر پڑھنے کے بعد بات واضح ہوگئی تھی۔ لاش دن چڑھے دریافت ہوئی تھی اس لیے ایلین کو اپنے ہرکارے کے عبرت ناک انجام کا بروقت علم نہیں ہوسکا تھا۔

وہ خبر پڑھنے کے بعد میں غزالہ کو الوداع کہہ کر فلیٹ سے رخصت ہوگیا۔

وہاں سے سن سیٹ بلیوارڈ اور پھر کورنگی روڈ کے راستے شارعِ فیصل کا سفر چند منٹ سے زیادہ کا نہیں تھا لیکن بہت آرام سے ڈرائیونگ کرنے کے باوجود پہلے ہی پہنچ گیا مقررہ مقام تک جا پہنچا۔

میں لال کوٹھی کے بس اسٹاپ پر زیادہ دیر تک رک کر کسی کی نگاہوں میں نہیں آنا چاہتا تھا اس لیے گاڑی کو سست روی سے وہاں سے آگے لیتا چلا گیا مگر چند ہی ثانیوں بعد بائیں طرف کے سروس روڈ سے چیتھڑوں جیسے لباس اور ٹوپی میں ملبوس ایک شخص دوڑتا ہوا سڑک کے کنارے پر نکل آیا۔ وہ دونوں ہاتھ لہرا کر مجھے رکنے کے بے تابانہ اشارے کررہا تھا۔ اس کے پاؤں ننگے تھے۔

میرے اعصاب یکایک تن گئے۔ میں دور سے اس شخص کی شکل و صورت نہیں دیکھ سکا لیکن وہ اپنے حلیے سے سرکاری مخبر یا کوئی مشکوک شخص نظر آرہا تھا۔ اس کے جوش و خروش اور بے تابی سے ظاہر ہورہا تھا کہ وہ سروس لین کی کسی اوٹ میں چھپ کر میری گاڑی کے نمودار ہونے کا انتظار کررہا تھا اور گاڑی پہچانتے ہی اپنی کمین گاہ سے نکل آیا تھا۔ اس وقت اس کے فضا میں لہراتے ہوئے دونوں ہاتھ خالی تھے مگر مجھے یقین تھا کہ برے وقت کے لیے وہ کسی نہ کسی آتشیں ہتھیار سے لیس ہوگا۔ میرے نہ رکنے کی صورت میں وہ کود کر گاڑی کے سامنے آسکتا تھا یا پھر پیچھے سے گاڑی کے ٹائروں وغیرہ پر فائر کرسکتا تھا۔

اس وقت میرے قریب رہ گزار میں زیادہ ٹریفک نہیں تھا۔ میں نے عقب نما آئینے پر نگاہ ڈالی تو اس میں پچھلے ٹریفک سگنل کی سرخ روشنی چمکتی ہوئی نظر آئی۔ میرے پیچھے سڑک تقریباً صاف تھی۔

میں نے بہت تیزی کے ساتھ کار کو داہنی طرف کاٹا تاکہ وہ سڑک عبور کیے بغیر میری راہ میں حائل نہ ہوسکے۔ میرا ارادہ بھانپ کر اس کی بے تابی بڑھ گئی اور وہ بھی ٹریفک کی کمی کا فائدہ اٹھا کر سڑک پر کئی قدم آگے بڑھ آیا۔ لمحہ بھر کے لیے مجھے خیال آیا کہ وہ کسی بھی لمحے پستول وغیرہ نکال کر میری گاڑی کی طرف اندھا دھند گولیاں برسانی شروع کردے گا۔

میں نے دو رویہ ٹریفک کو تقسیم کرنے والی درمیانی سبز پٹی کے متوازی پہنچ کر دزدیدہ نظروں سے اس کی طرف دیکھا اور پھر دل ہی دل میں لرز اٹھا۔

قریب سے میں نے اسے پہچان لیا تھا۔ وہ سلطان شاہ تھا۔ اس کے کپڑوں کی جو درگت بنی ہوئی تھی اس سے اندازہ ہورہا تھا کہ وہ خاصی جسمانی ٹوٹ پھوٹ کا شکار رہا ہوگا۔

میں نے اس بات پر خدا کا شکر ادا کیا کہ اس پر جو کچھ بھی بیتی ہو، معذور نہیں ہوا تھا۔ زندہ تھا اور اپنے پیروں پر کھڑا ہونے کے قابل تھا۔ تشویش کی بات یہ تھی کہ وہ اکیلا تھا۔ پروگرام کے مطابق دیپا کو اس کے ساتھ ہونا چاہیے تھا مگر اس کا دور دور تک پتا نہیں تھا۔

میں نے پچھلی ٹریفک لائٹ سبز ہونے سے پہلے ہی دوبارہ گاڑی بائیں طرف موڑی اور رفتار کم کرنی شروع کر دی۔ تھوڑا آگے جا کر میں نے گاڑی سڑک کے کنارے لگا دی۔ سلطان شاہ دوڑتا ہوا گاڑی کی طرف آیا تھا۔ میں نے مرکزی سوئچ دبا کر اس پر تجسس گاڑی کے چاروں دروازے غیر مقفل کر دیے۔

سلطان شاہ نے آتے ہی پسنجر سیٹ کا دروازہ کھولا اور میرے برابر والی نشست پر براجمان ہو گیا "چلو... جلد از جلد یہاں سے نکل چلو۔ آج میں نے یہاں بہت برا وقت گزارا ہے۔" اس نے ہانپتے ہوئے سانسوں کے درمیان تیزی سے کہا اور میں گاڑی کی رفتار بڑھاتا چلا گیا۔

"تم نے یہ کیا حلیہ بنایا ہوا ہے؟ دیپا کہاں ہے؟" میں نے کن انکھیوں سے اس کا جائزہ لیتے ہوئے پوچھا۔ مجھے یہ نوٹ کر کے خوشی ہوئی تھی کہ لباس تار تار ہونے کے باوجود اس کے جسم اور لباس کے کسی حصے پر خون کی سرخی نظر نہیں آ رہی تھی۔

"میں نے یہ حلیہ نہ بنایا ہوتا تو اب تک ایلین کے شکاری کتوں کا نشانہ بن چکا ہوتا۔" اس نے لیور دبا کے سیٹ کی پشت کا زاویہ گراتے ہوئے کہا۔

"ایلین نے کتنے کتے سدھائے ہوئے ہیں؟" میں نے اسے اپنی بات پوری کرنے کا موقع دیے بغیر حیرت سے پوچھا۔

"میں اصلی کتوں کی نہیں، اس کے ساتھیوں کی بات کر رہا ہوں۔" وہ اپنے تجربات سے خائف نظر آیا تھا "رکھوالے کے قتل کی خبر ملتے ہی وہ سب جدید ترین ہتھیاروں سے لیس ہو کر پورے علاقے میں پھیل گئے تھے۔ اندرونی گلیاں اب بھی محفوظ نہیں ہیں۔ میں نے ایک مسجد کے بیت الخلا میں داخل ہو کر اپنی ظاہری حالت میں یہ تبدیلیاں کیں اور پھر کسی مجذوب ہی کے انداز میں مسجد کے دروازے کے قریب لیٹ گیا۔ ان لوگوں میں مقامیوں کے ساتھ غیر ملکی بھی شامل تھے۔ وہ تین مرتبہ مسجد کی دکانوں میں پوچھ گچھ کے لیے آئے۔ ایک بار پولیس وین نے بھی ادھر کا چکر لگایا تھا۔ میں نے ایلین کے ساتھیوں کو بہت قریب سے دیکھا تھا۔ یوں سمجھو کہ میرے ستارے یاوری نہ کر رہے ہوتے تو آج دنیا کی کوئی طاقت مجھے ان بھیڑیوں کے چنگل سے نہیں بچا سکتی تھی۔ ایک بھی میری طرف آتا لیکن نفرت اور حقارت سے دوری سے جائزہ لے کر چلا گیا۔"

"میرا خیال ہے کہ تم پر ابھی تک ان کی دہشت سوار ہے اور تم کسی طرح ٹھٹکے ہوئے ہو۔" میں نے نرمی سے کہا "ورنہ وہ بھی تم جیسے انسان ہی تھے۔ دانتوں سے گوشت نوچنے والے درندے نہیں

میں سیٹ پر تھکن کی وجہ سے نہیں، چھپنے کے لیے لیٹا ہوں۔" وہ جل کر بولا "اس حلیے، ہیئت اور تمہاری گاڑی کی اگلی نشست پر دیدہ زیب کپڑوں میں ملبوس نیم پاگل شخص کو براجمان دیکھ کر ہر شخص تمہاری طرف ضرور متوجہ ہوتا۔ لیٹنے کی وجہ سے میں باہر والوں کی نظروں سے روپوش ہوں۔"

"تم خاصی عقل مندی کی باتیں کر رہے ہو۔ تمہیں نیم پاگل کون کہہ سکتا ہے۔" اس کی کہانی کا ابتدائی حصہ سن لینے کے بعد میرا ذہن بڑی حد تک دباؤ سے آزاد ہو گیا تھا "میں ان لوگوں کے بارے میں ضرور جاننا چاہوں گا مگر پہلے دیپا کے بارے میں بتاؤ۔ میں اس کی طرف سے فکر مند ہوں۔"

"رکھوالے نے جوں ہی تمہاری گاڑی پر فائرنگ کی، میں نے اسے گولی مار دی پھر خضب ناک کتے کو بھی ڈھیر کر دیا۔ فائرنگ اور چیخوں کے نتیجے میں قرب و جوار کے بنگلوں سے ملازمین نکلنے شروع ہوئے تو ہم دونوں آنکھیں بند کر کے ایک قریب ترین کوٹھی کی دیوار پھاند کر لان پر کود گئے۔ وہ مکان آباد ضرور تھا لیکن سارے مکین شکست کے حصار میں محدود تھے۔ باہر کوئی شخص نہیں تھا۔ ہم نے آدھے گھنٹے تک وہاں صبر آزما وقت گزارا۔ ہمارا وہاں سے ایک ساتھ نکلنا خطرناک تھا۔ ہم نے ایک بجے زمری پر یکجا ہونے کا پروگرام طے کر کے ایک دوسرے سے الگ ہونے کا فیصلہ کر لیا۔ دیپا پہلے نکل گئی۔ میں کافی دیر بعد باہر نکلا تو ایلین کے خون آشام ساتھی حرکت میں آ چکے تھے۔ ان میں سے بیشتر کے جسموں پر لباس کے نیچے چھپی ہوئی بلٹ پروف جیکٹوں کی موجودگی محسوس کی جا سکتی تھی۔ وہ سب مسلح تھے۔ بعض کے ہاتھوں میں سیاہ رنگ کے ڈیڑھ دو فٹ لمبے ربڑ پائپ بھی تھے جنہیں وہ مختلف سمتوں میں گھماتے پھر رہے تھے۔ مجھے ان لوگوں سے بچ کر باہر نکلنا محال نظر آیا تھا۔ میں سامنے نظر آنے والی مسجد کی طرف ہو لیا۔"

"تمہیں دیپا کہیں نظر نہیں آئی؟" میں نے اس کی بات کاٹ کے پوچھا۔

"نہیں!" اس نے سرد لہجے میں کہا "میں نے رسٹ واچ، جوتے اور موزے ایک کھلے ہوئے مین ہول میں پھینک دیے اور حلیہ بدل کر بہت دیر تک مسجد کے باہر پڑا رہا۔" اس نے اپنی کہانی جاری رکھی "ایک بجے سے پہلے میں وہاں سے جھومتا جھامتا اور بے مقصد نعرے مارتا ہوا نکلا اور علاقے کی تقریباً ناکہ بندی ہونے کے باوجود زمری پہنچنے میں کامیاب ہو گیا۔ ایک بجے سے ڈھائی بجے تک میں وہیں لوگوں کی تضحیک آمیز نظروں کا سامنا کرتا اور آوارہ گردی کرتا رہا لیکن دیپا کہیں نظر نہیں آئی۔ مجھے ڈر ہے کہ وہ ان لوگوں کے ہتھے نہ چڑھ گئی ہو۔ وہ لوگ ان گلیوں سے گزرنے والے ہر فرد کو مشتبہ نظروں سے دیکھ رہے تھے۔"

"اس دوران میں ایلین یا پیٹر تمہیں نظر نہیں آیا؟" میں نے فکرمندانہ لہجے میں پوچھا۔

"وہ دونوں نہیں تھے لیکن مجھے یقین ہے کہ ہم صحیح علاقے میں

پہنچے تھے۔"

"ہم ان کے ٹھکانے تک پہنچنے میں کامیاب نہیں ہو سکے؟"
میں نے سوال کیا۔

"اچانک کنے والا واقعہ رونما نہ ہوا ہوتا تو سب کچھ ممکن تھا۔ ہنگامہ ہونے سے ہی ہمارا بنا بنایا پروگرام درہم برہم ہو گیا تھا۔ ہم بالکل ہی اندھیرے میں نہیں تھے نہ کچھ نہ کچھ سراغ ملا ہے۔"

"سراغ تو مل ہی جاتا تھا۔ علاقے کا ہر شخص بتا دے گا کہ مرنے والے ٹیزا اور کنے کا تعلق کس گھر سے تھا۔ میں صرف یہ جاننا چاہتا ہوں کہ تم کیا کر کے آئے ہو۔"

"میرا خیال تھا کہ میں نے کچھ بھی نہ کیا ہوتا تو تم اسی کو بہت سمجھتے کہ میں اس قدر روح فرسا ماحول میں خود بچ کر نکل آنے میں کامیاب ہو گیا لیکن تمہاری نظروں میں شاید مجھ سے زیادہ اہمیت دربا کی سلامتی کی تھی اگر وہ نہیں نکل سکی تو کچھ بھی نہیں ہوا۔"
اس کا لہجہ تلخ ہو گیا تھا۔

"تم احمق ہو۔ اگر وہ آجاتی اور خدانخواستہ تم پھنس جاتے تو میری ساری فکرمندی تمہارے لیے ہوتی۔ دربا اپنی ہی کسی لغزش سے پھنسی ہوگی۔ میں اس کے لیے تمہیں ذمے دار نہیں سمجھتا۔ پرخطر حالات میں تم دونوں نے الگ ہونے کا معقول فیصلہ کیا تھا۔ یہ مقدر کی بات ہے کہ اس فیصلے کے نتائج حوصلہ افزا ثابت نہیں ہوئے۔ میں صرف اتنی سی بات پوچھ رہا تھا کہ اس تمام مشقت کے نتیجے میں تمہیں ایلین کے گھر کے بارے میں کیا معلوم ہوا؟ اب ہم کو تیزی دکھانی ہوگی ورنہ دربا ماری جائے گی۔"

"میں تمہیں پوری تفصیل بتا چکا ہوں۔ میرے لیے کچھ کرنے کی گنجائش ہی نہیں رہی تھی لیکن میں نے بدترین حالات میں بھی ہاتھ پیر نہیں چھوڑے۔ مسجد کی دکانوں پر ہونے والی باتوں سے پتا چل رہا تھا کہ مرنے والا ٹیزا انہی جیسی قطار کے کسی مکان میں ملازم تھا۔ میرا خیال ہے کہ اس علاقے کی کسی بھی قطار میں بیس سے زیادہ مکانات نہیں ہیں۔ ہم آسانی سے وہاں تک پہنچ سکیں گے۔"

"گڈ!" میں نے تحسین آمیز لہجے میں کہا "میں یہی سننا چاہ رہا تھا" اپنی مشکلات میں گھرے ہوئے ہونے کے باوجود تم اپنی ذمے داری سے غافل نہیں تھے۔ یہ میرے لیے خوشی کی بات ہے۔"

"دربا کے غائب ہونے کے بعد ان چھوٹی چھوٹی باتوں پر خوش ہونے کا وقت گزر چکا ہے۔" وہ فکرمندی کے ساتھ بولا "تم ٹھیک کہہ رہے ہو کہ ہم نے تیزی نہ دکھائی تو وہ ماری جائے گی۔"
اس گفتگو میں مصروف ہونے کے باوجود میرا ذہن اگلے لائحہ عمل پر کام کر رہا تھا۔

دربا ہم سے بچھڑ چکی تھی۔ ہم اپنی رہائش کے لیے کلفٹن کے علاقے میں ایک فلیٹ کرائے پر لے چکے تھے مگر دربا کو اس فلیٹ کا علم نہیں تھا۔ اگر وہ تین بجے کے مقررہ وقت پر لال کوٹھی کے بس اسٹاپ نہ پہنچی تو آزاد ہونے کے باوجود اس شہر خرابات میں ہمارا سراغ نہیں لگا سکتی تھی۔ یہ بات دربا کے علم میں بھی تھی۔

اگر وہ آزاد تھی تو اسے ہر قیمت پر لال کوٹھی پہنچنا چاہیے تھا۔ سلطان شاہ کی فراہم کی ہوئی معلومات کی روشنی میں یہ امکان بہت موہوم نظر آیا تھا لیکن اس وقت میں امید کی کسی کرن کو نظرانداز نہیں کر سکتا تھا۔ میں نے مناسب فیصلہ کیا۔ سفر جاری رکھنے کے بجائے ایک مرتبہ پھر نیچے سلطان روڈ کی راہ لی۔ گلیوں ہی گلیوں میں ہوتا ہوا شاہراہ قائدین سے دوبارہ دوسری طرف نکلنے کی کوشش کر رہا تھا۔ اس دوران میری نظریں بار بار رست واچ کا جائزہ لے رہی تھیں۔ میں ہر قیمت پر تین بجے لال کوٹھی پہنچنا چاہ رہا تھا۔

سلطان شاہ پسنجر سیٹ کی پشت گاہ سے ٹیک لگائے غم زدہ تھا۔ اس لیے اسے راستوں کا اندازہ نہیں ہو پا رہا تھا لیکن راستے کے بار بار آنے والے پیچ و خم پر وہ چونکے بغیر نہ رہ سکا "یہ بار بار گاڑی موڑنے کی ضرورت کیوں پیش آ رہی ہے کہیں تم ایلین کی خیام گاہ کے قرب و جوار میں تو نہیں گھس رہے۔"

"فکر مت کرو۔ آرام سے لیٹے رہو۔ مجھے اندازہ ہے کہ کسی نہ کسی نے کالی ایکارڈ ضرور دیکھی ہوگی۔ اس گاڑی کا دوبارہ ادھر لے جانا منحوس ثابت ہو سکتا ہے۔"

"یہ بھی تو ہو سکتا ہے کہ دربا کسی تفصیلی کا روپ دھارے ابھی تک اسی علاقے میں پھنسی ہوئی ہو اور اسے باہر نکلنے کا موقع نہ مل سکا ہو۔" چند ثانیوں بعد سلطان شاہ نے خیال ظاہر کیا۔
میں نے اس کے تبصرے پر رائے زنی کی ضرورت محسوس نہیں کی۔

پھر اچانک ہی اسے یاد آیا کہ غزالہ میرے ساتھ موجود نہیں تھی۔ وہ چونک کر سیٹ پر سیدھا ہو کر بیٹھ گیا اور گھبرائی ہوئی آواز میں اس کے بارے میں دریافت کرنے لگا۔

"وہ گھر پر ہے۔" اتنی بات سنتے ہی وہ دوبارہ اطمینان سے نیم دراز ہو گیا اور میں نے بات جاری رکھتے ہوئے کہا "ہم نے ایک خوب صورت فلیٹ کرائے پر لے لیا ہے۔"

اسے نئی فکر لاحق ہو گئی۔ اب اسے ایلین اور اس کے سفاک چھاپا ماروں سے محفوظ رہنے کے لیے جو سوانگ رچایا ہوا تھا اس میں وہ فلیٹ کا رخ نہیں کر سکتا تھا۔

ہم ٹھیک تین بجے دوبارہ لال کوٹھی کے بس اسٹاپ سے گزرے وہاں بسوں کے انتظار میں کھڑے ہوئے گنتی کے چند مسافروں میں دربا کا دور دور تک نام و نشان نہیں تھا۔

آگے سے گھوم کر اسی سڑک کی دوسری سمت سے واپس لوٹتے ہوئے بھی میری نگاہیں دربا کو ہر طرف تلاش کر رہی تھیں لیکن اس کا کہیں وجود نہیں تھا۔ اس کے بارے میں سوچ کر میرا دل بھاری ہونے لگا۔

میرے خون کے پیاسوں نے اخبارات میں شائع ہونے والے انعامی اشتہار میں دربا کو ایک مظلوم امریکن سفیر ضرور ظاہر کیا تھا لیکن ان میں سے کسی کے دل میں دربا کے لیے ہمدردی کی رمق تک نہیں تھی۔ جب تک مس لائیڈ زندہ اور تیمی کے سربراہ کے

...منصب پر فائز تھا امریکا کے سرکاری دنیر سرکاری اور دیگر ... کی بہت سازشیں رواداریاں کی جاتی تھیں اور اس کی ... طنون خوش ... سرکشی کو بھی نظرانداز کر دیا جاتا تھا لیکن دھانشہ اور زی ... کی لاش کے قتل کے بعد صورت حال یک بیک بدل گئی ... مجھ سے ریا کو اپنا سارا حساب بے باق کرنے پر تلا ہوا نظر ...

... کراچی اور اسلام آباد میں مامور سفارتی اہلکاروں نے ریا کو ... قرار دے کر اس کے ساتھ کوئی ہمدردی نہیں کی تھی ... انھوں نے میرے خلاف رائے عامہ کو مشتعل کرنے کی کوشش کی تھی تاکہ گرفتاری کے بعد مجھے ایک خوب صورت معصوم امریکن لڑکی کے اغوا کا قابل نفرت مجرم قرار دے کر ... انتقامی کارروائیوں کا نشانہ بنا سکیں۔

اگر ریا ان کے قبضے میں جا چکی تھی تو اس کا برا وقت آچکا تھا۔

وہ لوگ میرے ہاتھوں بھاری جانی نقصانات اٹھا چکے تھے۔ ... نہیں علم تھا کہ ان کی سرکوبی کی مہم میں ریا میرے ساتھ بھرپور تعاون کر رہی تھی۔ ان کا نارمن اور نوبی کے قتل کا زخم تازہ تھا۔ ریا نے ان دونوں کو ہلاک کرنے کے لیے جو ٹیلنٹ استعمال کیا تھا اس کی مالکہ ریا کو شناخت کر سکتی تھی۔ اس واردات میں وہ فیشن ... اعلیٰ عورتوں کے ملوث ہونے کی کہانی پورے زور شور سے اچھالی گئی تھی۔ ان حالات میں وہ لوگ ریا کو اپنے بدترین سلوک کا نشانہ بنا سکتے تھے۔ ایسا نظر آرہا تھا جیسے جمی لانیڈ کے قتل کے بعد ریا کا وقت بھی پورا ہونے والا ہے۔

سلطان شاہ کو یہ اندازہ تو تھا کہ اپنے دشمنوں میں گھرنے کے بعد ریا مشکلات سے دوچار ہو گئی ہوگی لیکن اسے ان سنگین مشکلات کی گہرائی کا ادراک نہیں تھا۔ میں نے بھی اسے وہ ... سنگین صورت حال سمجھانے کی کوشش نہیں کی۔ اگر بے تجربہ کردہ قدرے بے فکر اور خوش حال رہ سکتا تھا تو اس میں کوئی حرج نہیں تھا۔ اس کی توانائیاں ہمارے لیے بہت کارآمد ہو سکتی تھیں۔

"ہم مسلسل ریا کے بارے میں سوچے جا رہے ہیں۔ میری بھی کچھ فکر کرو۔" آخر کار وہ احتجاج کر ہی بیٹھا "میں کب تک ان چیتھڑوں میں ملبوس رہوں گا؟ میری وجہ سے تم بھی خاصا کمزور بنے ہو۔"

"خود کو دو ہم لگانا ہے نسبت!" میں نے پھیکی مسکراہٹ کے ساتھ جواب دیا "ہم نے خود ہی اپنے اچھے بھلے لباس کی مٹی پلید کی ہے۔ میں تمھارے لیے کیا کر سکتا ہوں۔"

"اپنے فلیٹ کا پتا کے مجھے راستے میں اتار دو۔" وہ غصے سے بولا "جب اپنے کیے ہوئے کا کوئی علاج کر لوں گا تو اذیت کے جانے میں گھر پہنچ جاؤں گا۔ مجھے کسی کی ہمدردی یا مہربانی کی ضرورت نہیں ہے۔"

اپنی پریشانی اور الجھن کے باوجود میں اس کی جھنجلاہٹ پر ہنس

پڑا اور اسے پچکارتے ہوئے بولا "میں پہلے ہی بہت پریشان ہوں۔ مجھے اور پریشان نہ کرو۔ میں تمھارے مسئلے کا حل بھی سوچ چکا ہوں۔ تھوڑی دیر بعد تمھیں لوگوں سے منہ چھپانے کی ضرورت نہیں رہے گی۔"

"حل سوچ لیا ہے۔" وہ طنزیہ لہجے میں بڑبڑایا "سوچ لیا تھا تو منہ بند کیوں رکھا ہوا تھا؟ تم پریشان ہو تو میں تم سے زیادہ پریشان ہوں۔ میرا بھی دماغ خراب ہو سکتا ہے۔"

میں نے اسے نہیں چھیڑا اور وہ چند ثانیوں تک یوں ہی اپنے دل کی بھڑاس نکالتا رہا۔

گورا قبرستان کے چوراہے سے کورنگی روڈ کی طرف مڑنے کے بعد میں نے گاڑی کالا پل کے بجائے اس کے برابر والے راستے پر ڈال دی۔ اس وقت دن نکلا ہوا تھا۔ میں سلطان شاہ کو اس حلیے میں بھنبھوڑ کے کسی بھی مقام پر نہیں لے جا سکتا تھا۔

ذہن پر خاصا زور دینے کے بعد مجھے یاد آیا کہ ہاکی کلب کا وسیع و عریض بیرونی احاطہ سلطان شاہ کے لیے بہترین عارضی پناہ گاہ ثابت ہو سکتا تھا۔

وہاں اسٹیڈیم کی سیڑھیوں کے نیچے بنی ہوئی دکانوں میں قائم رفاہی اور کاروباری اداروں کی وجہ سے عام آمد و رفت پر کوئی پابندی نہیں تھی۔ اسٹیڈیم کے گرد بنی ہوئی پختہ سڑک کے بعد وہاں ایک وسیع میدان پڑا ہوا تھا جو عام طور پر ویران رہتا تھا۔ میں سلطان شاہ کو وہیں کہیں اتار دیتا تو وہ کسی کی نظروں میں آئے بغیر آسانی سے ایک آدھ گھنٹا گزار سکتا تھا۔ میں اس دوران میں صدر کی کسی دکان سے اس کے لیے کپڑے لے آتا۔ وہ آسانی سے گاڑی میں بیٹھ کر لباس تبدیل کر لیتا اور ہم دونوں چیتھڑے وہیں پھینک کر گھر واپس لوٹ سکتے تھے۔ اس وقت سلطان شاہ کے مسئلے کا اس سے بہتر کوئی حل نہیں تھا۔

میں امراض قلب کے ادارے کے برابر والی سڑک سے ہاکی کلب کی حدود میں داخل ہو گیا۔ ان دنوں وہاں اسٹیڈیم کے علاوہ کوئی قابل ذکر تعمیرات نہیں تھیں۔ ایک میدان کے دور افتادہ سرے پر بڑے سے آہنی پھاٹک کے پیچھے فوجی رفاتر کا سلسلہ پھیلا ہوا تھا۔

میں نے اسٹیڈیم کے گرد چکر لگاتے ہوئے ایک سنسان مقام پر گاڑی روک دی اور سلطان شاہ پھرتی سے نیچے اتر کر لہراتا ہوا ایک طرف چل دیا۔ میں نے فوراً ہی گاڑی آگے بڑھا دی۔

صدر پہنچنے کے بعد مجھے اندازہ ہوا کہ وہاں خریداری سے زیادہ مشکل مرحلہ پارکنگ کا تھا۔ ٹریفک کی بھیڑ میں زیب النساء اسٹریٹ اور عبداللہ ہارون روڈ کا تیسرا چکر لگانے ہوئے میں ایک نکلتی ہوئی گاڑی کی جگہ پر اپنی گاڑی لگانے میں کامیاب ہوا اور پھر فوراً ہی عبداللہ کے مشہور اسٹور پر جا پہنچا۔

میرے اور سلطان شاہ کے سائز میں کوئی نمایاں فرق نہیں تھا۔ اپنے فلیٹ میں منتقل ہونے کے بعد ہم سب کو روزمرہ استعمال

کے لیے کپڑوں کی ضرورت تھی۔ اس اسٹور کی خوبی یہ ہے کہ خریداری کے بارے میں آدمی کا ذہن صاف ہو تو انتخاب میں بہت آسانی ہو جاتی ہے۔

کئی شلوار، سفاری سوٹ اور قمیص پتلون کے ساتھ ہی میں نے اندازے سے غزالہ کے لیے چند سلے سلائے جوڑے لے لیے اور بمشکل چند منٹ میں فارغ ہو کر اسٹور سے باہر آ گیا۔

میں واپس باکی کلب پہنچا تو سلطان شاہ مجذوبانہ انداز میں ایک دیوار کے سائے میں بیٹھا انگلی سے زمین پر لکیریں بنا رہا تھا۔ گاڑی دیکھتے ہی وہ لپک کر میرے پاس آ گیا۔

ہم دونوں نے گرد و پیش کا جائزہ لیا تو میدان صاف تھا۔ سلطان شاہ نے حیرت ناک سرعت سے اپنے بدن کے چیتھڑے نوچ کر قمیص بدل ڈالی۔ میں ماحول کا جائزہ لینے کے انداز میں گاڑی سے اترا اور طواف پورا کرتا ہوا سلطان شاہ کی طرف سے گزرا تو وہ پتلون بھی پہن چکا تھا۔ نگاہیں چار ہوتے ہی وہ مجھے آنکھ مار کر بنگالی کے سے انداز میں منہ چلانے لگا۔ میں برا سا منہ بنا کر اپنی نشست پر آ بیٹھا۔

گاڑی حرکت میں آنے سے پہلے ہی سلطان شاہ نے اپنے متروک لباس کی جیبیں خالی کرنی شروع کر دیں اور پھر وہ چیتھڑے کھڑکی سے باہر پھینک دیے۔ اسے ایک بہت بڑی الجھن سے نجات مل چکی تھی۔

○☆○

ٹی جیسے طاقت ور اور منظم گروہ سے ٹکرا کر بھی میں کبھی اتنا پریشان نہیں ہوا تھا جتنا ایلین نے پریشان کر دیا تھا۔ متوسط جسمانی ساخت کا مالک وہ منحنی سفید فام میری توقعات سے کہیں زیادہ خطرناک اور ثابت قدم منصوبہ ساز نکلا تھا۔ حالات بتا رہے تھے کہ ہم لوگوں کو اپنے جال میں جکڑنے کے لیے وہ ابتدا ہی سے نہایت صبر اور استقامت کے ساتھ پیش رفت کرتا چلا آ رہا تھا۔

اس نے جہانگیر کی مخبری کو باوردی رضاکاروں سے آگ لگوا دی تھی۔ جہانگیر کے گھر کو پیٹرول ڈال کر نذرِ آتش کرا دیا تھا۔ پولیس کو ہمارے خلاف فعال اور متحرک کر دیا تھا۔ وہ مسلسل جارحانہ پیش رفت کیے جا رہا تھا اور میں مدافعانہ رویہ اختیار کرنے پر مجبور ہو کر رہ گیا تھا۔

ایک طرف ایلین کے پہنچائے ہوئے وہ بھاری نقصانات میرے دل و دماغ پر چھائے ہوئے تھے۔ دوسری طرف ہماری قوت کا شیرازہ بکھر کر رہ گیا تھا۔ اسپیشل ٹاسک فورس کا مقامی یونٹ معطل کر دیا گیا تھا۔ اقبال خان جیسے بہادر اور غم گسار دوست کو ملازمت سے معطل کر دیا گیا تھا۔ مجھے جہانگیر کے معروف فلیٹ کو بھول کر کرائے کے ایک نئے فلیٹ میں پناہ لینی پڑی تھی اور میرے خیر خواہوں میں سے کسی کو میرے نئے ٹھکانے کا علم نہیں تھا۔ جہانگیر کا فلیٹ نامعلوم مسلح ناکوں کی نظروں میں آیا ہوا تھا جو روایتی ہتھیاروں کے ساتھ ہی کیمیاوی ہتھیاروں سے بھی لیس تھے اور

جراثیم کش دوائیں کے اسپرے کے نام پر ایک بار اپنی دانست میں ہم سب کو فلیٹ میں گھیر کر ختم کرنے کی بھیانک کوشش کر چکے تھے۔ جہانگیر اپنے اعصاب کو سکون پہنچانے کے لیے ایک نامعلوم اسپتال میں مقیم تھا۔ اسے ہمارے نئے ٹھکانے کے بارے میں کوئی خبر نہیں تھی اور اب وہ بھی چھوڑ گئی تھی۔

دوسروں کی طرح تاحال ابھی میرے نئے فلیٹ کے بارے میں کچھ نہیں جانتی تھی۔ اگر وہ اپنی خداداد صلاحیتوں سے کام لے کر کسی طرح ایلین کے چنگل سے آزاد ہونے میں کامیاب ہو بھی جاتی تو اس کے پاس ہمارے بارے میں جاننے یا ہم تک پہنچنے کا کوئی امکان نہیں تھا۔

ہم تینوں ڈائننگ ٹیبل پر بیٹھے غزالہ کا تیار کیا ہوا پھیکا کھانا کھانے میں مصروف تھے اور آپس کے تبادلۂ خیال میں جو صورت سامنے آ رہی تھی وہ خاصی حوصلہ شکن اور روح فرسا تھی۔ یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے ایلین ہمارے گرد رفتہ رفتہ اپنا حصار تنگ کرتا جا رہا ہو۔

یہ ہماری بدقسمتی تھی کہ اسے ہمارے تمام دشمنوں کی حمایت اور اعانت حاصل تھی جن میں سی آئی اے اور را کے اہم افراد سے لے کر کرنل جیسی ہوڑ، راجہ امتیاز احمد اور ڈیتھ اسٹارز تک سب ہی شامل تھے۔ سب سے بڑی بات یہ تھی کہ وہ اپنی چالاکی کے ذریعے مقامی حکام کو بھی ہمارے خلاف حرکت میں لانے میں کامیاب ہو چکا تھا۔

"ہم مدافعت پر انحصار کرتے رہے تو حالات بد سے بدتر ہوتے چلے جائیں گے۔" غزالہ نے اپنی رائے ظاہر کی۔ "اس وقت ہماری زندگی بچانے کا معاملہ سب سے اہم ہے۔ ایلین کے ٹھکانے کا سراغ مل چکا ہے۔ ہمیں منصوبہ بندی کے ساتھ وہاں دھاوا بول دینا چاہیے۔"

"میں نے اس علاقے میں تنہا جو کچھ دیکھا ہے اس کی بنا پر مجھے پورا یقین ہے کہ ایلین بھاری مسلح نفری کے ساتھ وہاں رہ رہا ہے۔ ہم تین آدمی اس کا کچھ بھی نہیں بگاڑ سکیں گے۔" سلطان شاہ نے مایوسی سے کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ جوش اور بے احتیاطی میں ہم بھی اس کے کسی ٹریپ میں پھنس جائیں۔"

"سب سے پہلے ہمیں اپنے رابطے بحال کرنے ہوں گے۔" میں نے گہری سنجیدگی سے کہا۔ "کھانا کھانے کے بعد میں جہانگیر کو فون کرتا ہوں۔ تم اقبال خان کی طرف چلے جاؤ۔ اسے اس فلیٹ کا پتا اور فون نمبر دے کر یہ تاکید کر دینا کہ جب تک اس کے گھر کا ٹوٹا ہوا فون بحال نہیں ہو جاتا، کسی پبلک بوتھ سے روزانہ یہاں فون کرے۔"

"اقبال خان کو ان معاملات سے الگ ہی رکھا جائے تو بہتر رہے گا۔" غزالہ بولی۔ "اس بیچارے نے ہماری خیر خواہی کی سب سے بھاری قیمت ادا کی ہے۔ اس کی بیوی اس کے زیرِ عتاب آنے کے بعد سے بہت زیادہ ہراساں ہے۔ ہمیں اس کی پریشانیوں میں اضافہ کرنے سے گریز کرنا چاہیے۔"

"یہ جان کر حیرت ہوئی کہ وہ سائنس کی ٹیچر ہے۔"
سلطان شاہ افضل خان کی بیوی کے ذکر پر چونک کر بولا "افضل خان اس کی خاندانی رکھ رکھاؤ کا جس انداز میں ذکر کرتا تھا اس کی وجہ سے میں اسے ان پڑھ سمجھتا تھا۔ اسے خاصا روشن خیال اور جدت پسند ہونا چاہیے۔"
"افضل خان ہر ذاتی معاملے میں اس قدر انکسار سے کام لیتا ہے کہ اکثر غلط فہمیاں پیدا ہو جاتی ہیں۔" میں نے کہا "میں خود بھی اسی غلط فہمی میں مبتلا تھا کہ وہ بچے پالنے اور چولہا جھونکنے والی کوئی دیہاتی عورت ہوگی جس نے کبھی اسکول کی صورت بھی نہیں دیکھی ہوگی۔ لیکن اس وقت ہم کسی اور اہم معاملے پر سر کھپا رہے ہیں۔ ہمیں فضول باتوں میں الجھنے کے بجائے اصل معاملات تک محدود رہنا چاہیے۔ افضل خان کو اس فلیٹ کے بارے میں آگاہ کرنا بہت ضروری ہے۔ ورنہ اگر ہمارے دوستوں میں صرف دو افراد کے ٹھکانوں کا علم ہے۔ جہانگیر کسی بھی وقت اسپتال چھوڑ سکتا ہے۔ وہ افضل خان سے رجوع کرے تو اسے وہاں سے ہمارا پتا ٹھکانا معلوم ہونا چاہیے۔ ہر طرف سے گھیرا تنگ ہونے کی وجہ سے اسے بھی ایک محفوظ پناہ گاہ کی ضرورت ہوگی۔"
"پھر میں کھانا کھاتے ہی ادھر روانہ ہو جاتا ہوں۔ اکاموڈ کو اتنی جلدی دوبارہ وہاں دیکھا جانا مناسب نہیں ہوگا۔ میں آمدورفت کے لیے کوئی ٹیکسی لے لوں گا۔" سلطان شاہ نے فرماں برداری سے کہا۔
غزالہ میز سے برتن سمیٹنے میں مصروف تھی کہ سلطان شاہ کھانے سے فارغ ہو کر فلیٹ سے چلا گیا۔
میں نے نمٹنے کے بعد فون سنبھال لیا۔ اسپتال سے رابطہ ہونے پر معلوم ہوا کہ جہانگیر صبح سویرے ہی حساب کر کے وہاں سے رخصت ہو چکا تھا۔ اس انکشاف پر غزالہ کو حیرت ہوئی کہ میرا قیاس حقیقت سے کس قدر قریب تھا۔ میں نے سگریٹ سلگا کر صوفے پر پاؤں پسارے اور گہری سوچ میں ڈوب گیا۔
سلطان شاہ درست ہی کہہ رہا تھا کہ ہم جیوں الحسن کے ٹھکانے پر حملوں کے کوئی کامیابی حاصل نہیں کر سکتے تھے۔ میں نے ادھر جانے کے امکانات پر غور کرنے لگا۔
اسی اثنا میں مجھے وہ فون نمبر یاد آگیا جو جہانگیر نے مجھے دیا تھا۔ وہ اس کے کسی قریبی عزیز کا فون نمبر تھا اور سلمیٰ کو لاہور سے روانگی پر عارضی طور پر وہیں قیام کرنا تھا۔ جہانگیر کے لیے وہ شخص اتنا قابلِ اعتماد تھا کہ اس نے مجھے اپنی امانت اس کے پاس پہنچانے کی ہدایت کی تھی۔
غزالہ کچن میں برتن دھونے میں مصروف تھی۔ میں نے جہانگیر کی تلاش میں اس کے رشتے دار کا نمبر ملا لیا۔ دوسری طرف سے کسی خاتون نے ریسیور اٹھایا اور میرا مدعا جاننے کے بعد بتایا کہ جہانگیر گھر پر موجود نہیں تھا۔ میں یہ سن کر شکریے کے ساتھ فون بند کرنے کا ارادہ کر رہا تھا کہ اس خاتون نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے میری معلومات میں یہ اضافہ کیا کہ مسز جہانگیر گھر پر موجود تھی۔
میں نے اسی سے بات کرنے کی خواہش کی اور چند لمحوں بعد ہی سلمیٰ نے ریسیور لے لیا۔
"ہیلو! کون صاحب بول رہے ہیں؟" اس نے بڑی میٹھی آواز میں سوال کیا تھا۔
"بڑی مدت کے بعد تمہاری نوازش ہی ہے۔ لاہور سے کب آئی ہو؟" میں اس کے سوال کو نظرانداز کرتے ہوئے بے تکلفی سے بولا۔
وہ فوراً ہی میری آواز پہچان گئی اور چہک کر بولی "اوہ! تو تم زندہ ہو۔ انہوں نے تو تمہارے بارے میں بالکل چپ سادھ رکھی ہے۔ کسی بات کا جواب ہی نہیں دے رہے۔"
"اسے کچھ معلوم نہیں ہے... وہ بے چارہ تمہیں کیا جواب دے گا۔ دن رات تمہارے فراق میں لمبی لمبی آہیں بھرتا رہتا تھا۔ اب تم نے اسے کہاں دوڑایا ہوا ہے؟"
"میں نے کہیں نہیں دوڑایا۔ خود ہی نکل پڑے ہیں" وہ تنک کر بولی تھی "سنا ہے آج کل آگ نے ان کے املاک کا رخ کیا ہوا ہے۔ پہلے فیکٹری جلی، پھر گھر بھی راکھ ہو گیا۔" آخری فقروں پر اس کا لہجہ طنزیہ ہو گیا تھا۔ صاف محسوس ہو رہا تھا کہ جہانگیر کے ان بھاری نقصانات پر اسے ذرا بھی افسوس یا ملال نہیں تھا۔ "وہ خود کچھ بتانے کے موڈ میں نہیں ہیں۔ یہ سب کیا ہو رہا ہے؟"
"تمہیں جہانگیر کے ان نقصانات پر ذرا بھی دکھ نہیں ہے؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔
"وہ خود بے غم ہیں تو میں اپنی جان کو روگ کیوں لگاؤں؟" اس کے پاس میرے سوال کا جواب تیار تھا۔ "میں سنائی فیکٹری کا ذکر کیا تو بے پروائی سے کہہ رہے تھے کہ بیل گیل کا انشورنس تھا۔ آگ لگنے سے نقصان کے بجائے فائدہ ہی ہوگا۔ فائدے پر کیسے دکھ ہوتا ہے؟"
"میری سمجھ میں نہیں آتا کہ تم دونوں کے مراسم کس نوعیت کے ہیں" میں نے گہرا سانس لے کے کہا "تم دونوں ہی ایک دوسرے کی اذیت پر یوں بغلیں بجاتے ہو جیسے تمہاری پرانی دشمنی چلی آرہی ہو۔"
"وہ مجھے نظرانداز کرتے ہیں" میں انھیں چڑاتی ہوں... یہ بتاؤ کہ تم کب ملنے آرہے ہو؟ تمہیں دیکھے ہوئے بہت دن ہو گئے ہیں" آخری دونوں فقروں پر اس کا لہجہ دھیما ہو گیا تھا۔
"میں تمہیں کئی بار سمجھا چکا ہوں کہ میرے بجائے جہانگیر پر دھیان دو۔ وہ تمہارا شوہر ہی نہیں، تمہارے اکلوتے بیٹے کا باپ بھی ہے۔ تم محبت اور ہمدردی سے اس کا دل جیت سکتی ہو۔"
"میں نے ہر حربہ آزما کر دیکھ لیا جیسے سات ہانڈیاں چکھنے کا مزہ دیا جائے اسے ایک پلیٹ میں بھی مزہ نہیں آتا۔ کسی جوڑے کو عمر قید کی سزا دے کر ایک ویران جزیرے پر پھینک دیا جائے تو ان کے

جسم ضرور ملتے ہیں مگر دل کبھی نہیں ملتے۔ ہر وقت نفرت اور بے زاری کی لہر سوار رہتی ہے۔ ہمارا بھی کچھ ایسا ہی احوال ہے۔ اس بارے میں تم بلاوجہ مشورے مت دیا کرو۔"

وہ مجھ سے ہمیشہ ہی کھل کر بات کر لی تھی اور میں اس سے دامن بچاتا رہتا تھا۔ وہ احساسِ محرومی اور بے زاری کی ایک خطرناک نفسیاتی مریضہ تھی جو ذرا سی ہمدردی کے عوض اپنا سب کچھ لٹانے پر تلی رہتی تھی۔

"غزالہ بیگم کے کیا حال ہیں؟" میری خاموشی پر اس نے اگلا سوال کیا۔

"مزے میں ہے۔ اس وقت کچن میں برتن دھو رہی ہے" میں نے کہا۔

"وہ خوش نصیب ہے کہ اسے تم جیسا احمق شوہر ملا ہے" سلمیٰ کی آواز میں رشک و حسد کے ملے جلے جذبات نمایاں تھے "پہلے اسے صرف چاہتے تھے اور اب پوجتے ہو۔ رہیں شرف آباد میں وہ سب ہوتا؟"

"شرف آباد سے ہم بے دخل کیے جا چکے ہیں۔ میں جہانگیر کو بھی بتاتا جا رہا تھا کہ میں ایک نئے اپارٹمنٹ میں رہ رہا ہوں۔ وہ آئے تو فون پر میری بات کرا دینا۔"

"خبر بتادو" میں انہیں دے دوں گی۔ ویسے وہ جنگل کے بادشاہ ہیں۔ جی چاہے گا تو سر کے بل دوڑے چلے آئیں گے۔ موڈ نہیں ہوا تو فون تک نہیں کریں گے۔"

"تم بہت بے رحمی سے اس کا ذکر کرتی ہو" میں نے اسے ملامت کی۔

"تم نے کبھی ٹھنڈے دل سے یہ سوچا کہ میں تمہارے ساتھ اس طرح کیوں پیش نہیں آئی؟" لاہور سے کراچی کی سسرالی فضا میں قدم رکھتے ہی وہ بھٹکنے پر مائل تھی "حالانکہ تم بہت سنگ دل ہو۔ تم نے کبھی میرے خلوص اور اپنائیت کو سراہنے کی کوشش نہیں کی۔"

"سلمیٰ! تم بہت اچھی ہو۔ میں تمہیں پسند کرتا ہوں، تمہاری باتیں مجھے اچھی لگتی ہیں مگر میں یہ بات کبھی نہیں بھول سکتا کہ تم میرے عزیز ترین دوست کی بیوی ہو۔ ہمارے مراسم ایک خاص حد اور سطح سے آگے نہیں بڑھ سکتے۔ میری اس احتیاط میں تمہارے گھر کی سلامتی اور ازدواجی زندگی کی خوشیاں پنہاں ہیں۔ جس دن تم یہ بات سمجھ لوگی، مجھ سے سارے شکوے جاتے رہیں گے۔"

"ازدواجی زندگی کی خوشیاں!" ریسیور پر اس کی استہزائیہ آواز ابھری "مجھ سے یہ خوشیاں سنبھالے نہیں سنبھلتیں۔ ہمارے درمیان مشکل سے دس چند منٹ بات ہوئی ہے۔ میں فیکٹری اور گھر کی تباہی کے اسباب جاننا چاہ رہی تھی۔ پہلے وہ مجھے ٹالنے کی کوشش کرتے رہے پھر جھڑک کر گھر سے ہی بھاگ گئے۔ اس قدر نے مجھے رشتے داروں کے سامنے بھی تماشا بنا کر رکھ دیا ہے۔"

وہ جذباتی ہونے لگی تھی۔ میں نے اسے سمجھایا "تم لیلیٰ مدد کے بعد لاہور سے آئی ہو۔ اسے تمہاری محبت اور ہمدردی کی ضرورت تھی۔ آتے ہی جرح شروع کر دی ہوگی۔ بس اسی لیے کھوپڑی سنک گئی۔"

"یہ لولے لنگڑے! معذور ہوتے تو میں ساری زندگی ان سے ہمدردی کرتی رہتی" سلمیٰ کی آواز زہریلی ہو گئی "وہ یہ بات سمجھنے کی کوشش کیوں نہیں کرتے کہ میں ان کی بیوی ہوں۔ ان کی ذہنی اور پریشانیاں میرے اوپر بھی اثرانداز ہوتی ہیں۔ مجھے بتاؤ کہ میں کب تک یہاں رشتے داروں میں پڑی رہوں گی؟"

"میں اسے سمجھاؤں گا۔ تم اپنا دماغ ٹھنڈا رکھو۔ شوہر کے بارے میں اس طرح نہیں سوچا کرتے۔"

"تم ادھر آجاؤ تو ہم باہر چلیں گے" اس نے فوراً ہی مطالبہ کر دیا "ساحل کی کھلی فضا میں ہم زیادہ بہتر طریقے سے سوچ سکیں گی۔ جہانگیر نواب تو جیسے باہر لے جانا ہی بھول گئے ہیں۔"

"کسی دن مل کر پکنک کا پروگرام بنائیں گے" میں نے خوب صورتی سے اسے ٹالتے ہوئے کہا "اس وقت میں نئے گھر کو سیٹ کرنے میں مصروف ہوں۔ ہو سکتا ہے کہ اس وقت جہانگیر کسی کام کے چکر میں نکلا ہو۔ اس کی واپسی پر تمہیں گھر میں موجود رہنا چاہیے...."

"تم نہیں گھر در کی فکر نہیں ہے" وہ میری بات کاٹ کے بولی "ان کے دماغ پر انشورنس کا بھوت سوار ہے۔ گھر میں جو کچھ تھا وہ تجوری ہی میں جل کر راکھ ہو گیا ہوگا۔ تمہاری امانت بھی اسی میں تھی۔ جب تک جیب میں رقم نہیں ہوگی۔ ہمیں دوسروں کے ٹکڑوں پر گزارہ کرنا ہوگا۔ مجھے جھوٹے دلاسے مت دو۔"

"تجوری خالی کر لی گئی تھی" لمحہ بھر سوچنے کے بعد میں نے اسے در خوش خبری سنانے کا فیصلہ کر کے کہا "میری رقم کے ساتھ تمہارے زیورات، نقدی اور دوسری تمام چیزیں محفوظ ہیں۔ جہانگیر اتنا کنگال نہیں ہے کہ اسے اپنے ارادوں کو عملی جامہ پہنانے کے لیے انشورنس کلیم کی ادائیگی کا انتظار کرنا پڑے۔"

"اوہ!" اس پر میرے انکشاف کا الٹا ردِعمل ہوا اور وہ چونک پڑی "تجوری خالی کر لی گئی تھی، اس کا مطلب ہے کہ تم لوگوں کو پہلے سے مکان کی تباہی کا علم ہو چکا تھا.... کہیں یہ آتش زنی بھی تم لوگوں کے خفیہ ہتھکنڈوں کا نتیجہ تو نہیں ہے؟"

"یہ ایک راز ہے۔ فی الحال کچھ نہیں کہا جا سکتا" میں نے گول مول جواب دیا۔

"مت بتاؤ!" اس کی تلخ آواز ابھری "میں دو تین روز کے اخبارات نکلوا کے دیکھوں گی اور ہر بات آئینے کی طرح سامنے آجائے گی۔ تم بھی جہانگیر کی کمزوریاں چھپانے کی کوشش کرتے ہو۔"

میں اسے کیا بتاتا کہ وہ جہانگیر کی نہیں' میری کمزوریاں تھیں
جن کا خمیازہ بے چارہ جہانگیر بھگت رہا تھا۔ ایک طرف وہ مار کھا رہا
تھا اور دوسری طرف اپنی بیوی کی نظروں میں بھی برا بن رہا تھا۔ میں
نے اسے یہ نہیں بتایا کہ اس کے گھر میں آتش زنی پچھلی رات ہی
ہوئی تھی اور اخبارات میں اس بارے میں بہت مختصر سی خبر چھپی
تھی۔

"جہانگیر بہت شاندار آدمی ہے۔ اس کی بس ایک ہی
کمزوری ہے کہ وہ شراب نوشی میں احتیاط نہیں کرتا اور نشے کی
جھونک میں تمہارے سامنے وہ باتیں بھی بک جاتا ہے جو اسے خفیہ
رکھنی چاہئیں۔ تمہیں اس کی کمزوری پر خوش ہونا چاہیے کہ تم
اس کی ہر بات سے واقف ہو جاتی ہو۔"

"کاش! یہ خوشی غزالہ کو بھی نصیب ہو سکے۔" اس کی زہریلی
آواز سنائی دی "تم سمجھ ہی نہیں سکتے کہ ایک مرد جب نشے میں
بہک کر اپنی بیوی کا بازاری عورتوں کی گھٹیا اداؤں سے موازنہ کرنا
شروع کرتا ہے تو اس بیوی کے دل پر کیسے خنجر چلتے ہیں۔ میرا بس
چلے تو میں قبلزی پہنچ کر سیلون والی اسٹیلا اور مسز خان کو اپنے ہاتھوں
سے قتل کر دیتی۔ میں سوچ بھی نہیں سکتی تھی کہ دفتروں اور کارخانوں
میں کام کرنے والی ضرورت مند عورتیں اس قدر دل پھینک اور
آوارہ مزاج ہو سکتی ہیں۔"

"ہر عورت ایسی نہیں ہوتی" میں نے اپنے دل ہی دل میں
خود کو لعنت ملامت کرتے ہوئے مدافعانہ لہجے میں کہا "جیسے کے
مردوں میں بعض عورتیں بگڑ جاتی ہیں۔ تمہیں یہ سن کر خوشی ہوگی کہ
سیلون والی اسٹیلا جہانگیر کو داغ مفارقت دے چکی ہے اور...."

اس نے میرا فقرہ درمیان ہی سے اچک لیا اور بولی "مجھے
معلوم ہے۔ اس کے بعد ہی مسز خان نے اپنے جوبن کے گل
کھلانے شروع کیے ہیں۔ وہ بیوہ کے روپ میں نوکری کرنے کے لیے
آئی تھی اور اب کنواری بن کر میرے سینے پر مونگ دل رہی ہے۔
مجھے ہر بات معلوم ہے لیکن یہ میری شرافت ہے کہ یہ جب ہوش
میں ہوتے ہیں تو میں انہیں ان گندی حرکتوں کے طعنے نہیں دیتی۔
میرا دل اندر سے بہت دکھی ہے۔"

ان انکشافات پر میں ہکا بکا رہ گیا۔ جہانگیر اپنی خبر ٹھیک سے دار رات
کے نشے سے خود اپنی قبر کھود رہا تھا۔ سلمیٰ اگر اسے طعنے نہیں دیتی تھی
تو اس میں اس کے کردار کی بڑائی نہیں بلکہ مکاری پوشیدہ تھی۔ عالم
مدہوشی میں اپنے ان کارناموں کا ذکر سن کر جہانگیر محتاط ہو جاتا اور پھر
سلمیٰ کے پاس اس کی خفیہ مصروفیات سے باخبر ہونے کا کوئی ذریعہ نہ
رہ جاتا جب کہ جہانگیر مدہوشی کے عالم میں یہ کارِ خیر خود ہی انجام
دے رہا تھا۔

میں نے بات ختم کرنے کے لیے خوش دلی سے کہا "مس خان
یا مسز خان' وہ جو بھی رہی ہو' اب اس دنیا میں نہیں رہی ہے۔ اس
نے خودکشی کر کے اپنی زندگی کا خاتمہ کر لیا تھا۔ تمہیں خوشی ہونی
چاہیے کہ تمہارے حق پر ڈاکا ڈالنے والی ایک عورت اپنے انجام
کو پہنچ چکی ہے۔"

"بے سود ہے۔ جب تک ان کے ذہن کی گرہ دور نہیں ہوتی'
یہ ہر ہفتہ ایک نئی مس خان تلاش کرتے رہیں گے۔ میں کس کس
کی موت پر خوشیاں مناؤں گی" اس کی آواز سے بددلی جھلک رہی
تھی۔

جہانگیر اور سلمیٰ کے ازدواجی تعلقات میں بدمزگی اور بے کلی
کے اسباب میری نظروں سے پوشیدہ نہیں تھے۔ سلمیٰ کی طعنوں
سے محفوظ رہنے کی کوشش کرتے ہوئے' میں نے بمشکل اسے
سمجھانے بجھانے کی کوشش کی تھی لیکن اس وقت اس نے فون پر
جو بے تکلفانہ گفتگو کی تھی' اس نے میری آنکھیں کھول دی تھیں۔
وہ مجھے کیا سمجھتی تھی' یہ اس کی اپنی سوچ تھی۔ وہ اپنے دل کی
بھڑاس نکالنے کی کوشش میں گفتگو کو طول دیے جا رہی تھی۔ اس
دوران میں غزالہ اپنے کام سے فارغ ہو کر میرے قریب آ بیٹھی
تھی۔ ایک لمحے کے لیے میں نے سوچا کہ اپنی جان چھڑانے کے لیے
ریسیور اسے دے دوں لیکن فوراً ہی یہ ارادہ ترک کر دیا۔ سلمیٰ اس
سے نئے سرے سے باتیں شروع کر دیتی۔ حسد اور رقابت کے
جذبات کی رو میں بہہ کر وہ غزالہ سے کوئی ایسی بات بھی کہہ سکتی
تھی جو اس کی دل آزاری کا سبب بن جاتی۔

اس کی لمبی چوڑی گفتگو کی روانی میں مجھ سے دو فاش غلطیاں
سرزد ہو چکی تھیں۔ اس کی تجوری میں موجود نقدی اور زیورات
وغیرہ کے بارے میں اسے اعتماد میں لینا یا نہ لینا جہانگیر کا حق تھا۔
میں نے اس بارے میں اپنی زبان کھول کر سنگین غلطی کی تھی۔
دوسری بات کا تعلق مس خان کی خودکشی سے تھا۔ وہ بھی جہانگیر کا
نجی معاملہ تھا۔ اس کی بیوی جس حد تک باخبر تھی' وہ اس کا اپنا فعل
تھا۔ مجھے اس بارے میں سلمیٰ کی معلومات میں اضافہ کرنے کا کوئی
حق نہیں تھا۔

میں نے کسی تیسری اضطراری غلطی سے بچنے کے لیے بمشکل
تمام گفتگو کو مختصر کیا اور آخر کار اس طویل فون کال کا سلسلہ
موقوف کرنے میں کامیاب ہو گیا۔

"بڑی لمبی گفتگو ہوئی ہے۔ کون تکرا گیا تھا فون پر؟" غزالہ نے
ہنس کر پوچھا۔

"سلمیٰ' لاہور سے لوٹ آئی ہے اور آتے ہی جہانگیر سے
لڑ بیٹھی ہے۔ اسے سمجھانے کی کوشش کر رہا تھا" میں نے سگریٹ
نکالتے ہوئے بے پروائی سے کہا۔

"لڑنے والوں میں مفاہمت کرانا بہت اچھا کام ہے لیکن کبھی
کبھی دوسروں کے گھر کی آگ بجھانے میں اپنا گھر بھی شعلوں کی زد
میں آ جاتا ہے۔ مجھے ان عورتوں پر بہت ترس آتا ہے۔"

"تم کیا کہنا چاہ رہی ہو؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے پوچھا۔
وہ اپنی بات کہہ چکی تھی اور اس کا اشارہ کسی وضاحت کا

محتاج نہیں تھا لیکن میرے استفسار پر اس نے بہت خوب صورتی سے بات گھمادی "وہ پھر میاں بیوی ہیں" لڑ جھگڑ کر دوبارہ ایک ہوجائیں گے۔ ایسا نہ ہو کہ مصالحت کرانے کی کوششوں میں آپ ان میں سے کسی کی نظروں میں برے بن جائیں۔"

"میں ان نزاکتوں کو سمجھتا ہوں" میں نے چبھتے ہوئے لہجے میں کہا "سلمیٰ سے اتفاقی بات ہوگئی ورنہ میں اس سے خود بھی کتراتا ہوں۔"

فرزانہ بے ساختہ کھلکھلا کر ہنس پڑی۔

"کیا میں نے کوئی لطیفہ سنایا ہے؟" میں نے خشک لہجے میں سوال کیا۔

"یہ لطیفہ ہی تو تھا۔ بھلا آپ سلمیٰ سے کیوں کتراتے ہیں؟ وہ آپ کے جگری دوست کی بیوی اور ایک عزت دار گھریلو عورت ہے" فرزانہ نے معصومانہ شوخی سے پوچھا۔

"چھوڑو جس کہ لو" میں نے سرسری انداز میں جواب دیا اور ڈرائنگ روم سے اٹھ گیا۔ میں اب اس موضوع پر فرزانہ سے زیادہ بات کرکے پرائی آگ کو اپنے گھر میں نہیں لانا چاہتا تھا۔

خواب گاہ میں جاتے ہوئے میں ٹیلی فون ڈائریکٹری کی پہلی جلد اپنے ساتھ لیتا چلا گیا۔

ازدواجی زندگی میں میں اپنی چھت کے نیچے اپنی خواب گاہ میں پہلی بار اپنے بستر پر دراز ہوا تو مسرت اور آسودگی کا ایک عجیب سا احساس تھا جو سرور بن کر میرے وجود پر چھا گیا۔ فرزانہ کسی اطاعت شعار بیوی کی طرح میرے پیچھے پیچھے آئی تھی۔ میں نے والہانہ انداز میں اس کا ہاتھ پکڑ کر اسے اپنے بستر پر بٹھالیا۔ اپنے نئے گھر میں نہانے کے بعد وہ بھی ذہنی طور پر ایسے نرم و نازک لمحات کا سامنا کرنے کے لیے تیار تھی۔ جب جذبوں کی آنچ سے وجود پگھلنے لگتے ہیں اور انسان بے بس ہوکر خود کو اس طوفان کے حوالے کردیتا ہے۔

اس وقت فرزانہ کی مخمور و مترنم آواز میں عجیب سا سحر اتر آیا تھا۔ میں اس سے عجیب و غریب بلکہ شاید ناقابل فہم باتیں کرتا رہا اور جنسی کھیل کے وہ لمحات تیزی سے گزرتے رہے۔

میں نے کئی دنوں سے شراب کو ہاتھ نہیں لگایا تھا لیکن ان لمحوں کا نشہ ہر نشے پر بھاری تھا۔ پھر میں تنہا رہ گیا۔ کافی دیر تک میرے ذہن پر سرور کی دھند چھائی رہی۔ جب میں رفتہ رفتہ حقائق کے بارے میں سوچنے کے قابل ہوا تو مجھے سائڈ ٹیبل پر رکھی ہوئی ٹیلی فون ڈائریکٹری نظر آئی اور میں نے فوراً ہی اس کی ورق گردانی شروع کردی۔

وہ انجیل نہیں تھی جس کے بوسے اب پڑھے جاتے۔ میں نے غیر ملکی سفارتی اداروں والے گلابی صفحات کھول کر امریکن قونصل خانے والے کالم کا جائزہ لینا شروع کیا۔

اس کالم کی ابتدا میں کئی غیر ملکی ناموں کے ساتھ ان کے رہائشی پتے اور فون نمبر دیے ہوئے تھے میں نے ان ناموں کا تفصیلی جائزہ لے کر وہ ورق موڑا اور ڈائریکٹری بند کردی۔ ویرا کی بازیابی کے لیے میرے ذہن میں ایک منصوبہ پروان چڑھنا شروع ہوگیا تھا۔

سلطان شاہ کی واپسی کسی بھی لمحے متوقع تھی۔ میں غسل خانے میں گھسنے سے پہلے فرزانہ کی واپسی کا انتظار کرتا رہا تاکہ ڈور بیل کا جواب دینے کے لیے کوئی نہ کوئی موجود رہے۔ فرزانہ تولیے سے اپنے بال خشک کرتی ہوئی باہر آئی تو میرے لائے ہوئے پھول دار گلابی لباس میں اس کا حسن نکھرا ہوا تھا۔ اس کی گردن اور رخساروں پر کہیں کہیں رکی ہوئی پانی کی بوندیں شبنم کے قطروں کی طرح جھلملا رہی تھیں۔

میں نے نظر بھر کر اس کی طرف دیکھا اور پھر سر جھٹک کر غسل خانے میں گھس گیا۔

میں نیم گرم پانی کی تیز دھاروں میں غسل سے لطف اندوز ہو رہا تھا کہ فلیٹ کی گھنٹی سنائی دی۔ چند لمحوں بعد ہی میں سلطان شاہ اور افضل خان کی ملی جلی آوازیں سن کر حیران رہ گیا۔ میرے لیے افضل خان کا وہاں پہنچنا تعجب خیز تھا۔

میں عجلت میں غسل ختم کرکے کپڑے تبدیل کیے بغیر باہر نکلا افضل خان، سلطان شاہ کے ساتھ فلیٹ کا جائزہ لے کر فراخ دلی سے ایک ایک چیز کی تعریف کر رہا تھا۔

مجھے دیکھتے ہی وہ خوشی سے میرے ساتھ بغل گیر ہوگیا۔ "مبارک ہو۔ آخر تم اپنا گھر بسانے میں کامیاب ہوگئے۔ بہت اچھا اور سجا سجایا فلیٹ تلاش کیا ہے تم نے۔ مجھے خوشی ہوگئی۔"

"یہ گھر اسی وقت تک بسا رہے گا جب تک دشمنوں کو اس کی بھنک نہیں ملتی" سلطان شاہ نے تبصرہ کیا "ایک بار یہ راز افشا ہوگیا تو یہ آشیانہ بھی بکھر جائے گا۔"

"احتیاط تم ہی لوگوں کو کرنی ہوگی" افضل خان میرے ساتھ ڈرائنگ روم کی طرف لوٹتے ہوئے بولا "ہم واپسی میں ٹیکسیاں بدل کر یہاں تک پہنچے ہیں تاکہ تعاقب کے کسی خطرے کا سدباب کرسکیں۔ مجھے حیرت ہے کہ منتقل کیے جانے کے بعد میرے گھر کی نگرانی نہیں ہو رہی۔ میں نے تو بے طرفی کے احکام سنتے ہی خود کو بدترین حالات کا مقابلہ کرنے کے لیے تیار کرلیا تھا۔"

"مجھے امید نہیں تھی کہ تم سلطان شاہ کے ساتھ ہی یہاں چلے آؤ گے۔"

"تمہارا اپنا گھر دیکھنے کی خوشی کے ساتھ کچھ اور بھی معاملات تھے" اس نے چلتے چلتے رک کر کہا "تمہیں یہ سن کر خوشی ہوگی کہ میری معزولی اور اسپیشن فورس کے عملے کی معطلی کے احکام واپس لے لیے گئے ہیں۔"

وہ خوش خبری سن کر میں اچھل پڑا اور افضل خان سے دوبارہ

پڑ گیا۔ مسیحائی کو بھی آنچ نہیں آئی۔ غنیمت ہے کہ تمہارے چلنے نے زیادہ وقت برباد کیے بغیر اپنی غلطی کا احساس کرلیا۔"

"میرے گھر میں صف ماتم بچھی ہوئی تھی۔ کل رات تم سب کے آجانے سے ہمارے چہروں پر مسکراہٹیں آئی تھیں ورنہ ہم خود زندہ درگور محسوس کررہے تھے۔ تمہاری بحالی اس وقت پر ملتے بچی ہوئی ہوگی۔ اس نے مایوسی کے عالم میں میری بحالی کے پکے سوٹ کیس ان لیے تھے۔"

"یہ دعاؤں ہی کا کرشمہ ہوسکتا ہے ورنہ مجھے اتنی جلدی فیصلہ بدلنے کی امید نہیں تھی۔"

ڈرائنگ روم میں قدم رکھتے ہی میں چونک پڑا۔ رقوم اور زیورات کی وہ دونوں پوٹلیاں جو ہم نے پچھلی رات اول خان کے گھر چھپائی تھیں، ایک صوفے پر رکھی ہوئی تھیں۔

میری نگاہوں میں حیرت کی جھلکیاں دیکھ کر اول خان فوراً ہی بول پڑا "تمہارے چلے آنے کے بعد مجھے اندازہ ہوا کہ یہ کتنا بھاری خزانہ ہے۔ اسے سنبھالنا میری بساط سے باہر ہے۔ اب تمہارا اپنا گھر ہوگیا ہے تو اسے یہیں رکھو۔ میرا تو یہ مشورہ ہے کہ یہ چیزیں گھر کے بجائے کسی بینک کے لاکر میں زیادہ محفوظ رہیں گی۔"

"اب کچھ نہ کچھ کرنا ہی پڑے گا۔ جہانگیر کی چیزیں اسے پہنچانے کے بعد کچھ سوچا جائے گا۔ تمہاری بحالی کی خبر نے میرا حوصلہ بہت بلند کردیا ہے۔ اب شاید مجھے کل زمان یا کسی اور سرکاری افسر کا احسان نہیں لینا پڑے گا۔ پہلے کی طرح ہم آزادی سے اپنا کام آگے بڑھا سکیں گے۔"

"فی الحال یہ صرف خوش فہمی ہوگی" اس نے فوراً ہی میری فہم کی ضرورت سمجھی "سب لوگ اپنی ڈیوٹیوں پر حاضر ہوں گے لیکن اختیارات معطل رہیں گے۔ اسٹیشن فورس کا کوئی عام کارندہ بھی ڈائریکٹر جنرل کے براہ راست حکم کے بغیر اسٹیشن کی حدود سے باہر نہیں نکل سکے گا۔"

"یہ ادھوری بحالی ناقابل فہم ہے۔ تمہارے معاملات ابھی بھی الجھے ہوئے ہیں۔"

"یوں سمجھو کہ پورے عملے کو پوری تنخواہ کے ساتھ ملازمت پر بحال کردیا گیا ہے مگر اختیارات نہیں دیے گئے۔ یہ کوئی سیاسی فیصلہ معلوم ہوتا ہے۔ پوری فورس کسی تحریری حکم نامے کے بغیر نوٹس برخاست اور سخت ڈسپلن کے تحت ناقابل یقین کارنامے سرانجام دیتی رہی ہے۔ اسٹیشن فورس والوں کی سزا یابی نے پوری فورس کو ہلا کر رکھ دیا تھا۔ ہر شخص اپنے مستقبل کے بارے میں فکر مند ہوگیا تھا۔ فورس کے ہر طبقے میں پیدا ہونے والی بددلی پر قابو پانے کے لیے عارضی بحالی کا فیصلہ کیا گیا ہے۔ ابھی مستقبل کے بارے میں کچھ نہیں کہا جاسکتا۔"

"مجھے مستقبل بھی روشن نظر آتا ہے" وہ میری ایماندارانہ رائے تھی "جس فورس کے ذمے دار افسران اپنے ماتحتوں کے مستقبل کے بارے میں اس قدر حساس اور معاملات سوچ رکھتے

ہوں، وہاں کسی بے زاری کا امکان کم ہی نظر آتا ہے۔ ویسے بھی تم لوگ امریکیوں کے ریاز کا نشانہ بنے تھے۔ ہوسکتا ہے کہ تمہارے بیانوں نے ان لوگوں کو نئے فیصلے کی ہوا بھی نہ لگنے دی ہو۔ وقت گزرنے کے ساتھ خود سب کچھ معمول پر آجائے گا۔"

"ہاں، وقت ہی کی بات ہے؟" اس نے میری تائید کی "فی الحال تمہیں مجھ سے کوئی مدد نہیں مل سکے گی۔"

"مشورہ دو ورنہ کتنے ہو تا؟" میں نے ہلکے لہجے میں پوچھا۔

"اس کے لیے ہر وقت حاضر ہوں" اول خان قہقہہ مار کے بولا۔ "پہلی بات یہ ہے کہ ایلن کو کراچی میں بد مدد ارا تا ای ایک بڑے بدمعاش کی مکمل حمایت حاصل ہے۔ وہ ظاہری طور پر ٹرانسپورٹ کا کاروبار کرتا ہے۔ ماڑی پور کے ٹرک اسٹینڈ سے اس کا کوئی نہ کوئی سراغ مل سکتا ہے۔ میں اسے سب سے پہلے اس کا پتا صاف کرنا چاہتا ہوں۔"

اول خان کے استفسار پر میں نے اسے امانت سے حاصل ہونے والی معلومات سے آگاہ کردیا۔

"یہ کام ہوجائے گا" اول خان نے چند ثانیوں تک سوچنے کے بعد متانت سے کہا "مجھے یا تمہیں سامنے آنے کی ضرورت نہیں پڑے گی۔ بس بیس پچیس ہزار روپے خرچ کرنے ہوں گے۔ میرے سوسائٹی مجبولوں میں ایسے قابل اعتماد لوگ موجود ہیں جو معقول معاوضہ لے کر پوری رازداری سے ایسے کام سرانجام دیتے ہیں۔"

"میں ایک لاکھ روپے بھی خرچ کرنے کے لیے تیار ہوں۔ جس زمانے میں شہر میں میرا طوطی بولتا تھا بدمعاش میرے سامنے آنے سے گھبراتا تھا۔ آج وہ میری بیخ کنی پر تلا ہوا ہے۔ رزاقا بہت معمولی سا بدمعاش ہے لیکن اس نے اپنی کہانی کے ذریعے میرے شبہات کی حرف بہ حرف تائید کی ہے۔ بدمعاش کے غائب ہونے سے ایلن کی کمر ٹوٹ کر رہ جائے گی اور وہ جارحیت کے بجائے مدافعت پر مجبور ہوجائے گا۔"

"جوش میں آنے کی ضرورت نہیں" اول خان نے مجھے پچکارا۔ "سب کام بیس ہزار روپے کے اندر اندر ہوگا اور بہت جلد ہوگا لیکن تم زیبا کے بارے میں کیا سوچ رہے ہو؟ میں اس دلیر لڑکی کے لیے فکرمند ہوں۔"

اسی وقت غزالہ ٹرے میں چائے کے ساتھ رنگ برنگ لوازمات سجا کر لے آئی۔

"اس کے لیے میرے ذہن میں ایک خاکہ مرتب ہورہا ہے۔ اس پر عمل کی صورت پیدا ہوگئی تو وہ بڑی آسانی سے بحال مل جائے گی" میں نے کہا۔

"وہ بہت کمینے لوگ ہیں۔ اسے بدترین جنسی اور جسمانی تشدد کا نشانہ بنا کر ہلاک کرسکتے ہیں۔ تم کو اپنی کوششوں کا آغاز کردینا چاہیے۔ تم اس بارے میں کیا سوچ رہے ہو؟"

"زیبا ان لوگوں کے لیے بہت کارآمد ہے۔ اس لحظے میں اپنی

تخریبی سرگرمیوں اور سازشوں کو آگے بڑھانے کے لیے وہ ان کی بہت مدد کر سکتی ہے۔ وہ اسے بلاک نہیں کریں گے بلکہ برین واش کر کے اپنے لیے کارآمد بنانے کی کوشش کریں گے۔ وہ کسی بھی قیمت پر ودیا کو آزاد نہیں کریں گے۔ میں اس مقصد کے لیے ان پر ہاتھ ڈالنے کی منصوبہ بندی کر رہا تھا۔"

"وہ تمہارے کس دباؤ میں آسکتے ہیں؟" سلطان شاہ نے حیرت سے پوچھا۔

"قونصل خانے کے کسی اہم افسر کو اغوا کر لیا جائے تو سودے بازی ہو سکتی ہے۔" میں نے کہا۔

"یہ اغوا کون کرے گا؟" سلطان شاہ نے احمقانہ سادگی سے پوچھا۔

"اوّل خان کے وہی مخبر جو چند ہزار لے کر کسی کو بھی غائب کر دیتے ہیں۔"

"نہیں" اوّل خان نے سختی سے اپنے سر کو جنبش دے کر کہا۔ "وہ اپنے حلقوں میں بہت موثر ثابت ہوتے ہیں۔ کسی سفارت کار کے معاملے میں ہاتھ نہیں ڈالیں گے۔ اس میں ناکامی اور گرفتاری کا زیادہ خطرہ ہوتا ہے۔ ویسے بھی امریکیوں نے تین دن کے لیے اپنے سارے دفاتر بند کر کے امریکن عملے کو سختی کے ساتھ گھروں تک محدود کر دیا ہے۔ ان میں سے کوئی کسی اشد ضرورت کے تحت باہر نکلا تو بھرپور حفاظتی انتظامات کے ساتھ نکلے گا۔ تمہاری ایسی کوئی بھی کوشش خودکشی کے مترادف ہوگی۔"

"پھر ہمیں ودیا کی طرف سے صبر کر کے اسے مقدر کے حوالے کرنا ہوگا" میں نے مایوسی سے کہا۔

"وہ ایسی سرد مہری کی مستحق نہیں ہے۔ اس نے ہمارے لیے بہت کام کیا ہے۔"

"پھر تم ہی بتاؤ کہ کیا کیا جائے؟ میں تو خود کو بند گلی میں محسوس کر رہا ہوں۔"

"اس معاملے پر دماغ سوزی کرنی ہوگی۔ وہ جس علاقے میں پناہ گزین ہے وہاں ذرا سی بھی غیر معمولی نقل و حرکت بہت آسانی سے نوٹ کی جا سکتی ہے۔"

"میں بہت پہلے سے دماغ سوزی کر رہا ہوں اور اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ کوئی خطرناک قدم اٹھائے بغیر یہ مسئلہ حل نہیں ہوگا" میں نے فیصلہ کن لہجے میں کہا "یہ غنیمت ہے کہ ودیا نے سلطان شاہ سے الگ ہونے سے پہلے ہیم گن اس کے حوالے کر دی تھی۔ اس مہلک ذہین ہتھیار کی مدد سے ہمیں کوئی تیز رفتار کارروائی کرنی ہوگی۔"

"میں محسوس کر رہا ہوں کہ تمہارے ذہن میں کوئی منصوبہ بندی موجود ہے اور تم اسے چھپا رہے ہو؟" اوّل خان نے غور سے میری طرف دیکھتے ہوئے کہا "ورنہ ہیم گن کوئی بہت موزوں ہتھیار نہیں ہے۔"

"میرے ذہن میں بہت کچھ گڈمڈ ہو رہا ہے" میں نے الجھے ہوئے لہجے میں کہا "کوئی واضح خاکہ ابھرے تب ہی میں کچھ بتا سکتا ہوں۔"

"تمہیں اب رابطہ ہونا ہے گا" اوّل خان بولا "وقت بچانے کے ساتھ ہی میرے گھر کا فون بھی بحال کر دیا جائے گا۔ اب تمہیں بات کرنے کے لیے لمبی دوڑ نہیں لگانی پڑے گی۔"

ہم لوگ چائے نوشی میں مصروف تھے کہ فلیٹ میں فون کی گھنٹی بج اٹھی۔

میں نے ریسیور اٹھایا تو دوسری طرف سے جہانگیر بول رہا تھا۔ میری آواز پہچانتے ہی وہ شروع ہو گیا "یہ گلفشاں کا نمبر معلوم ہوا ہے۔ اب تم وہاں کہاں جا رہے ہو؟"

"ہم نے ایک گھر کرائے پر لے لیا ہے۔ تمہارا سامان میرے پاس ہے۔ جب چاہو لے سکتے ہو لیکن تعاقب کا خیال رکھنا۔ ایسا نہ ہو کہ کسی کو اپنے پیچھے لگا کر یہاں تک لے آؤ۔ آج کل ہم سب ہی محتاط ہیں۔"

"تم نے رات کو اچانک فون کیا تھا۔ تم میں ذرا موڈ میں تھا۔ مجھے اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ تم کس حد تک سنجیدہ ہو لیکن ابھی میں اپنے گھر کی طرف سے گزرا تھا۔ وہاں راکھ اور کھنڈرات کے سوا کچھ بھی باقی نہیں بچا۔ ملبے سے ابھی تک دھواں اٹھ رہا ہے۔ وہاں کیا گڑبڑ ہوئی تھی؟"

"فون پر یہ باتیں نہیں ہو سکتیں ملو گے تو سب بتاؤں گا۔"

"آج کے اخبار میں بھی اس آگ کے بارے میں اتنی جھوٹی اور مبہم سی خبر تھی کہ مجھے اندازہ ہی نہیں ہو سکا کہ وہ میرے گھر کے بارے میں ہوگی۔ یہ امریکن جوڑے کے بارے میں کبھی خبر نہیں چھپی ہیں؟"

"جہانگیر!" میں کسی کھلنڈرے کی طرح غرایا "معلوم ہوتا ہے کہ تم اس وقت بھی اپنے ہوش و حواس میں نہیں ہو لیکن اپنے ساتھ ہماری بھی گردنیں کٹوانے پر تلے ہوئے ہو۔"

"سوری!" اس کی عجلت زدہ آواز اچانک دھیمی ہو گئی "ادھر سے معیت خانم تشریف لے آئی ہیں۔ ان سے تمہارے مذاکرات بھی ہو چکے ہیں۔ ان کا منہ خاصا سوجا ہوا ہے۔"

"گھر کا بندوبست کرنے سے پہلے اسے بلا کر تم نے حماقت کی ہے۔ وہ دوسروں کے گھر میں مہمان بن کر رہنا اس کی انا کے خلاف ہے۔ کمال ہے کہ تم اپنی بیوی کے بارے میں اتنا اندازہ بھی نہیں لگا سکتے۔"

"خوش نصیب ہو کہ تمہیں غزالہ جیسی سمجھدار لڑکی ملی ہے؟" ایک گہرے سانس کے ساتھ اس کی آواز ابھری "اس جیسی کسی ذہین عورت سے واسطہ پڑا ہوتا تو تمہارے سارے اندازے دھرے کے دھرے رہ جاتے اور چار دن میں چوکڑی بھول جاتے۔ میرے ہر کام میں کیڑے نکالنا اس کی سرشت والی ہے۔"

"تم اس سے لڑ کر کہاں گئے ہوئے تھے؟" میں نے فوراً موضوع بدل دیا۔

م نشو رلس رالطے سے ملنے گیا تھا۔ مجھے ان ڈاکوں کی فوری
...ے جو تمہیں نجوری سے ملی ہوں گی۔ چیک بکس کی بھی
...پتی آئے گی۔ معیشت کو نہ بتانا کہ یہ چیزیں آپ سے
...ہیں۔"
...میں پہلے ہی کہہ چکا ہوں کہ جب چاہو اپنی امانتیں واپس
...سکتے ہو۔ دوسری بات یہ ہے کہ میں سلمٰی کو تجوری خالی
...کے بارے میں بتا چکا ہوں۔ وہ بھی رقم کے بارے میں
...تھی۔"
...تم میرے گھر کے مالی تو نہیں ہو کہ سارے معاملات کا علم
...رکھا ہو۔" میری بات سنتے ہی وہ بگڑ گیا "تمہیں اسے یہ سب
...کیا ضرورت تھی؟ تم آسانی سے اسے ٹال سکتے تھے۔"
...اب تو تیر کمان سے نکل چکا ہے۔ مجھے معاف ہی رکھو!" میں نے
...ہی دکھانے کے بجائے سکون سے کہا "میں اف بھی نہیں
...کی۔"
...ہنچا دو۔ میں صبح ڈاکیں لینے آؤں گا۔" اس کی آواز اکھڑی
...تھی۔
...ے سے چائے پینے کے بعد اس نے رسمی کلمات ادا کیے بغیر ہی
...کیا۔
...اس دوران میں غزالہ افضل خان سے اس کے بیوی بچوں کے
...میں باتیں کرتی رہی تھی۔
...ان میں سے کسی نے بھی جہانگیر کے فون کے بارے میں سوال
...کی کوشش نہیں کی۔ میرے فارغ ہوتے ہی افضل خان واپسی
...کو اٹھ گیا۔
...زریا کے بارے میں میں بھی سوچتا ہوں۔ کوئی بات بنی تو
...بتاؤں گا۔" وہ پورے خلوص سے اس رنگین مزاج لڑکی کے
...میں فکرمند تھا جو اپنے باپ کی بھی پروا نہیں کرتی تھی۔
...افضل خان وہاں سے ٹیکسی رغبو کے ذریعے اکیلا ہی واپس
...پر مصر تھا مگر میرے ذہن میں کچھ کیڑے کلبلانے لگے تھے۔
...سلطان شاہ سمیت زبردستی اس کے ساتھ ہولیا۔
...کیلے سے جاتے ہوئے میں نے غزالہ کو سختی سے ہدایت کردی
...جہانگیر کے سوا کسی کے لیے فلیٹ کا دروازہ نہ کھولے۔
...کلفٹن سے جمشید روڈ تک کا سفر باتوں ہی باتوں میں کٹ گیا۔
...اور میان مشترکہ دلچسپی کے اس قدر موضوعات موجود تھے کہ
...تکلف باتیں کرسکتے تھے۔
...ہم نے مین روڈ پر گاڑی روک کر اندر جانے سے معذرت
...یہ بھی مجبوری افضل خان کے لیے قابلِ فہم تھی۔ وہ ہمارے
...لوں کے لیے نیک خواہشات کا اظہار کرتے ہوئے گاڑی سے
...۔
...وہ کھلا اپنے سامنے اٹھالائے تھے۔ واپسی کے سفر کا آغاز
...لیکن سلطان شاہ نے بالآخر مجھ سے پوچھا "سارے راستے تم
...تمہارا باتیں سنتے سنتے میرے کان پک گئے۔"

"تمہارا کام اب شروع ہوگا۔ مجھے کچھ اہم خریداری کرنی ہے" میں نے معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ کہا "کچھ ہلکے پھلکے اور درمیانی سائز کے رسی بموں کی ضرورت ہے۔ ایک ننھا سا ڈانگر رغبو بھی لینا ہے۔"

"افضل خان ٹھیک ہی کہہ رہا تھا کہ تم کوئی بات چھپا رہے ہو۔ کیا منصوبے ہیں تمہارے؟" اس نے مجھے گھور کر دیکھتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"ابھی میرا ذہن بھی صاف نہیں ہے۔ یہ سامان جمع کرنے کے بعد تجسوئی سے کچھ سوچوں گا۔ اس سامان کی ضرورت پیش نہ آئی تو اسے کہیں بھی ضائع کیا جاسکے گا۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔

"ہتھیار پٹھان کا زیور ہوتے ہیں۔ اس کا بس چلے تو وہ ہتھیار ہی کھا کر زندہ رہنے کی کوشش کرے مگر یہ ممکن نہیں ہے۔ کراچی میں ہزاروں پٹھان ہتھیار نہیں، ہتھیاروں کی روزی کھاتے ہیں" وہ مجھ سے زیادہ سنجیدہ ہو کر کہنے لگا "پٹھان سرحد کے آر پار رہتے ہیں۔ ان میں پاکستانیوں کے ساتھ افغان بھی ہیں۔ میں افغانیوں سے پورا توپ خانہ خرید سکتا ہوں مگر مجھے تمہارے منصوبوں کا علم ہونا چاہیے۔ تم مجھ سے اسی طرح رازداری برتتے رہے تو میرا دماغ خراب ہوسکتا ہے۔ میں اپنی الگ راہ بھی نکال سکتا ہوں۔"

"ابھی مجھے خود نہیں معلوم کہ میں کیا کرنا چاہتا ہوں... میں تمہیں کیا بتاؤں؟"

"جو برا بھلا سوچ رہے ہو، وہی بتادو۔ مجھے اطمینان ہوجائے گا۔"

"فی الحال منصوبے کے خدوخال واضح نہیں ہوتے ہیں" میں نے اس کی ضد کے سامنے ہتھیار ڈالتے ہوئے کہا۔ "میرا ارادہ ہے کہ ہتھیاروں سے پوری طرح لیس ہو کر ایلین کے ٹھکانے پر جاکر اسے للکاروں اور اس پر دباؤ ڈال کر زریا کو واپس لانے کی کوشش کروں۔"

"زریا!" سلطان شاہ پُرخیال لہجے میں بڑبڑایا پھر چند ثانیوں کے توقف کے بعد بولا "زریا کے بارے میں تم نے کبھی اپنے دل کو ٹٹولنے کی کوشش کی ہے؟"

"تمہیں یہ خیال کیوں آیا؟" میں نے تقریباً غراتے ہوئے سوال کیا۔

"یہ خیال صرف مجھ ہی کو نہیں، ہر اس شخص کو آتا ہوگا جو تمہارے قریب رہتا ہے۔ اس بارے میں غزالہ نے بھی بارہا سوچا ہوگا لیکن یہ اس کی شرافت ہے کہ وہ اس بارے میں اپنی زبان نہیں کھولتی ورنہ اس نے بھی محسوس کیا ہوگا کہ زریا سامنے رہتی ہے تو تم اس کی طرف سے بے پروا بننے کی کوشش کرتے ہو۔ وہ کسی مشکل میں پڑجائے تو تم بے چین ہوجاتے ہو... آخر کیوں؟"

"تم الزام تراشی کررہے ہو۔ میری شادی سے پہلے کی باتوں کو بھول جاؤ۔ اب میرے دل میں کسی کے لیے کوئی نرم گوشہ نہیں ہے۔ سارا قصور تمہارے دماغ کا ہے۔"

تک کے سودے کرتا ہے۔ ہلکے بھاری ہتھیاروں اور ان کے ایمونیشن تو ریوڑیوں کی طرح بکتے ہیں۔"

"ٹینک اور دوسری بھاری گاڑیاں تو بڑی جاتی ہوں گی۔"

"باہر کہاں جائیں گی؟" میری بات سن کر وہ ہنس پڑا "افغانستان میں کون سی بندرگاہ ہے جو کام آئے گی۔ ہوائی جہاز سے ان کا کرایہ اصل سودے سے مہنگا پڑتا ہے۔ سارے مال کی کھپت یہیں ہوتی ہے۔"

"ہتھیاروں کی بات تو سمجھ میں آتی ہے لیکن اس قدر بھاری ساز و سامان کون خریدتا ہو گا؟"

"فوج کی ضروریات سے جو کچھ بچتا ہے' وہ پولیس کا محکمہ خرید لیتا ہے۔ پچاس لاکھ قیمت والی بکتر بند گاڑی تین چار لاکھ میں ملنے لگے تو کون دوسری غیر محفوظ گاڑیوں میں رہنے کھانا پسند کرے گا۔"

ہمیں نے پولیس والوں کو ایسی گاڑیاں استعمال کرتے ہوئے نہیں دیکھا۔"

"یہ ان کی بدقسمتی ہے۔ طلب ان کی ہوتی ہے۔ استعمال دوسرے کرتے ہیں۔ یہ دن رات جو گاڑیاں بھانت بھانت کے رحشت ناک سامان بھاتی دوڑتی پھرتی ہیں' افغانستان ہی سے چمن اور طورخم کے راستے آتی ہیں۔ سرحد کے علاقوں میں پولیس والے ان ہی گاڑیوں میں گشت کرتے ہیں۔"

اس دوران میں' میں گاڑی سہراب گوٹھ کی طرف جانے والے راستوں پر ڈال چکا تھا۔ میں نے وقت گزاری کے خیال سے کہا "مجھے معلوم ہے کہ تمہاری ہر بات درست ہے' روسیوں کی پسپائی کے بعد سارا مالِ غنیمت اسی طرح بیچا جا رہا ہے لیکن خریدار ایک ہی ہو تو کبھی بھی پورے دام نہیں ملتے۔"

وہ عارفانہ انداز میں ہنستے ہوئے بولا "تم سمجھتے ہو کہ افغانستان ایک مختصر سی لکیر ہے جو بس پاکستان کو چھوتی ہے۔ اس کی سرحدیں بہت سے ملکوں سے ملتی ہیں۔ پاکستان کے علاوہ ایران فوجی ساز و سامان کا سب سے بڑا خریدار ہے۔ بھارتی بھی بولیاں لگاتے رہتے ہیں۔ چوری چھپے چینی نمائندے بھی منڈی میں اپنی ضرورت کا ساز و سامان تلاش کرتے رہتے ہیں۔"

"یہ مال بیچنے والوں کی حیثیت کیا ہوتی ہے؟ وہ سرکاری نمائندے تو نہیں ہو سکتے۔"

"یہ سب جنگجو افغان کمانڈروں کے نمک خوار ہیں" اس نے بتایا "میں نے سنا ہے کہ سارے سودے ایمانداری سے فتح کی بنیاد پر ہوتے ہیں۔ آدھا مال کمانڈر لے جاتے ہیں۔ نرغے میں دوسروں کا حصہ ہوتا ہے۔ یہ بھاگتے بھوت کی لنگوٹی والا حساب ہے۔ مفت میں ہاتھ آئے ہوئے مال کے عوض' جس کے جو ہاتھ لگ جائے' لے اڑتا ہے۔ ہیروئن کے راستوں خریدا یا روسیوں سے چھینا ہوا یہ سارا جنگی ساز و سامان اب کوڑیوں کے مول بک رہا ہے۔ سہراب گوٹھ میں ذاتی استعمال کے چھوٹے ہتھیار ملتے ہیں۔"

سلطان شاہ میں ایک بڑی خوبی یہ تھی کہ دنیا جہان کے دھندوں میں مصروف رہنے کے باوجود اس نے اپنی بنیادی ... فراموش نہیں کیا تھا۔ عام دنوں کی مصروفیات میں ... کراتے گاڑی رالطب' خود ستخط اور روزمرہ کے مسئلے دا ... کے لئے شہر کے مختلف علاقوں کے دورے کرتا رہتا تھا ... ملاقاتوں میں اسے بہت سی ایسی خبریں بھی ملتی رہتی تھیں ... بے معنی معلوم ہوتی تھیں لیکن خاص خاص مواقع پر ... افادیت سے انکار کرنا ممکن نہیں رہتا تھا۔ مجھے پورا یقین ... روسی ساخت کے ہلکے' درمیانی اور بھاری ہتھیاروں کے ... میں وہ جو کچھ کہہ رہا تھا' حقائق پر مبنی تھا۔

راستے میں اس نے جو کچھ بتایا' وہ میرے لئے حیران کن ... تھا لیکن اس کا تجزیہ کرنے کا انداز حیرت ناک تھا۔ اس نے ... الیکٹرونک سوئچ کی طرح' پورے افغان مسئلے کو چند جملوں ... سمیٹ کر رکھ دیا تھا۔ اس کا کہنا تھا کہ افغانستان کی سنگلاخ ... سرزمین پر روسیوں نے صدی کی ایک بدترین جنگ لڑی ... افغانستان اور پھر ایران یا پاکستان کو روند کر بحرِ ہند کی ساحل ... رہنے والی گرم بندرگاہوں میں اپنا پرچم لہرانے کی فکر میں ... تیزی کے ساتھ عالمی منڈیوں پر چھا سکیں۔ سائنسی ترقی کے ... دعووں کے باوجود روسی اپنی بندرگاہوں کو اس برفانی عذاب ... نہیں بچا سکے تھے جو سال کے بیشتر حصے میں ان کے سروں پر ... رہتا تھا۔ انہوں نے مشترکہ تنگ سرحد کا بدترین فائدہ ... ہوئے اپنے وحشی لشکر افغانستان میں دوڑا دیے۔ وہ مہم جو ... کے لئے ایک ہولناک امتحان بن گئی۔ بحرِ ہند میں سرگرم ... موجودگی اس کے ہلاکت خیز بحری بیڑوں کی نقل و حرکت ... محدود کر سکتی تھی۔ اسے مشرق کی ابھرتی ہوئی منڈیوں سے ... کر سکتی تھی اور سب سے بڑھ کر اس کے تیل کے مفادات کو ... زک پہنچا سکتی تھی۔

امریکا نے مزاحمت کا عمل بھڑکایا۔ اس کے حواری ... اس معرکے میں کود پڑے۔ پہل کا تو عمدہ موقع ... انہوں نے مدافعت میں ہر اخلاقی اور غیر اخلاقی حربہ استعمال ... شروع کر دیا۔ مال و متاع کی مدد کے ساتھ انہوں نے مقامی ... قوت خرید میں فوری اور بھرپور اضافہ کرنے کے لئے انہیں ... کی تیاری کی ترغیب اور تربیت دی۔ افغان ان کی توقع سے ... ہوشیار ثابت ہوئے۔ انہوں نے دیکھتے ہی دیکھتے' ہیروئن ... اس قدر قوت حاصل کر لی کہ انہیں کنٹرول کرنا مشکل ہو گیا ... ہوئے اس فوجی توازن کا نتیجہ یہ نکلا کہ روسی اپنے زخموں ... ہوئے پسپا ہو گئے لیکن امریکیوں کو ان کی جگہ لینے کا موقع ... نہیں مل سکا۔ انہوں نے بددل ہو کر اپنا ہاتھ کھینچ لیا اور ... والے افغان گروہ مزید بے لگام ہوتے چلے گئے۔ دشمن ... کے بعد میدان خالی پا کر ان کے حوصلے بڑھ گئے۔ ...

بنی اور پھر انہوں نے اپنے قاتل جنگی ذخائر اپنی شرائط پر فروخت کرنے شروع کر دیے۔

پانی ہمیشہ بلندی سے نشیب کی طرف جاتا ہے۔ کراچی کی معرفت ہیروئن کی اسمگلنگ کے سلسلے پہلے سے قائم تھے اسلحہ کی باری آئی تو وہ بھی کراچی کی چور منڈیوں میں پہنچ گئے۔ بیچنے والے کو خریداروں کا علم تھا' خریدار بیچنے والوں کے ٹھکانوں سے باخبر تھے عام شہری مکمل بے خبری کے عالم میں تھا۔

ایک زمانے میں سہراب گوٹھ پر بانہ بازار قائم تھا جہاں بھانت بھانت کے غیر ملکی کپڑے' کراکری اور دوسری اشیا کے ڈھیر لگے رہتے تھے اور شہر کے ہر طبقے کی خواتین کی بھاری تعداد خریداری کے لیے اس تنگ اور نیم پختہ بازار میں سرگرداں نظر آتی تھی اور رات کے میدان میں ہر ماڈل کی گاڑیاں کھڑی ہوئی نظر آتی تھیں جن پر الٹی ہوئے سے اترنے والی رونق عجیب رہتی تھی۔

ایک مدت پہلے وہ بازار ختم کر دیا گیا تھا۔ غیر قانونی تجارت کو روکنے کے لیے بازار کی جگہ' خاردار تاروں کی باڑ میں سبزہ زار لگا دیا گیا۔ کچھ عرصے کے لیے سہراب گوٹھ کی رونقیں ماند پڑ گئیں' یوں محسوس ہوتا تھا جیسے وہاں دوبارہ کبھی چہل پہل نہیں ہو سکے گی لیکن اس علاقے نے دیکھتے ہی دیکھتے دوبارہ انگڑائی لی اور پھر ایک وسیع علاقہ ٹرانسپورٹ سے متعلق کاروبار کا گڑھ بنتا چلا گیا۔

وہاں ہر ماڈل کی گاڑیاں منڈلاتی رہتی تھیں۔ فرق صرف یہ پڑا تھا کہ اس بار وہ خالص مردانہ بازار تھا جہاں عورتیں بھولے بھٹکے ہی نظر آتی تھیں۔

میں نے سنا تھا کہ الآصف اسکوائر کی دکانوں اور فلیٹوں میں غیر قانونی ساز و سامان کے لین دین کے کئی اڈے قائم تھے لیکن کبھی وہاں جانے کا اتفاق نہیں ہوا تھا۔

بھیڑ بھاڑ میں ہماری آمد پر کسی نے کوئی توجہ نہیں دی۔ بازار میں داخلے کے مقام پر کپڑوں کے ٹکڑوں اور رضائیوں سے لدے ہوئے کئی ٹھیلے نظر آئے۔ ہم نے کافی دور جا کر گاڑی ایک جگہ پارک کر دی اور دوسرے بازار کی طرف چل دیے۔

وہاں روز مرہ ضرورت کی اشیا کا بہت بڑا بازار قائم تھا۔ سلطان شاہ اپنے کسی شناسا کی تلاش میں کافی دیر تک اس گنجان بازار میں بھٹکتا رہا پھر مجھے ایک جگہ چھوڑ کر برتنوں کی ایک دکان میں جا گھسا۔ دکان دار سے کئی منٹ تک مذاکرات کرنے کے بعد وہ اس سے گرم جوشی انداز میں مصافحہ کر کے پلٹا اور مجھے اپنے پیچھے آنے کا اشارہ کرتا ہوا فرشی زینوں کی طرف بڑھ گیا۔

اس وسیع و عریض عمارت کی اوپری منزلوں پر ٹرانسپورٹروں کے دفاتر' دکانیں اور ہوٹل قائم تھے۔ سلطان شاہ فلیٹوں کے سامنے والی راہداری طے کرتا ہوا ایک ایسے دروازے کے سامنے رک گیا جس پر ٹزار موون لائٹ ہوٹل کا بورڈ لگا ہوا تھا۔

فلیٹ کا ہیولی کراکسی سستے ہوٹل کا سماں پیش کر رہا تھا۔ وہاں ریڈیو' صوفے کے بجائے لمبی لمبی رنگیلی بینچیں پڑی ہوئی تھیں جن پر چند گاہک براجمان تھے۔ کاؤنٹر پر رکھے ہوئے چولہے پر چائے کا پانی ابل رہا تھا۔ اندرونی کمروں میں پڑی ہوئی متعدد چارپائیاں کسی سرائے کا سماں پیدا کر رہی تھیں۔

سلطان شاہ نے کاؤنٹر والے کو تپاک سے سلام کر کے اپنی مادری زبان میں گفتگو کی ابتدا کی۔ چند ثانیوں تک وہ دونوں خوش و خروش سے باتیں کرتے رہے۔ اس دوران میں کاؤنٹر والا بار بار میری طرف دیکھتا جا رہا تھا پھر وہ کاؤنٹر کے پیچھے سے باہر نکل آیا۔

اس نے مجھ سے بھی ہاتھ ملایا اور ہم دونوں کو ساتھ لے کر اوپری منزل کی طرف چل دیا۔

اس بار ہم جس فلیٹ میں پہنچے وہاں صرف میز اور چند پرانے صوفے پڑے ہوئے تھے۔ میرا اندازہ تھا کہ وہ فلیٹ ٹزار موون لائٹ ہوٹل کے عین اوپر واقع تھا۔

ہماری آمد زیں کن کر اندر سے ایک قد آور اور بارعب شخص باہر آ گیا۔ ہمیں لانے والے نے اس سے کچھ کہا اور فوراً ہی وہاں سے واپس چلا گیا۔

اس شخص نے ہم دونوں کو بیٹھنے کا اشارہ کیا اور خود بھی جم کر بیٹھ گیا۔

سلطان شاہ نے اپنی مادری زبان میں چند فقرے ادا کرنے کے بعد اردو میں بات شروع کر دی "ہمیں ہلکی ساخت کے کچھ دستی بم درکار ہیں۔ رقم نقد ادا کی جائے گی۔"

"بم کہاں استعمال کرنے ہیں؟" اس نے بگڑی ہوئی اردو میں وہ ٹیڑھا سوال کیا تو اس کے لب و لہجے سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ اسے اردو زبان پر قدرت حاصل نہیں ہے۔

"سودے کے لیے کیا یہ بتانا ضروری ہے؟" سلطان شاہ نے حیرت سے پوچھا۔

"بالکل نہیں" وہ اپنی غلطی محسوس کر کے معذرت خواہانہ لہجے میں بولا "میں صرف یہ جاننا چاہ رہا تھا کہ تمہیں کیسے بموں کی ضرورت ہے۔ دستی بم بیسیوں اقسام کے ہوتے ہیں۔"

"دھوئیں کے بم" سلطان شاہ نے تائید طلب انداز میں میری طرف دیکھ کے کہا۔ میں نے فوراً ہی اثبات میں اپنا سر ہلا دیا۔ اس سوال نے مجھے بھی الجھن میں ڈال دیا تھا۔

ہمارے میزبان کے ہونٹوں کے پیچھے سفید دانتوں کی قطاریں نمایاں ہو گئیں۔ وہ ہمارے احمقانہ دل تجاہل پر بزرگانہ انداز میں مسکرا رہا تھا پھر وہ بولا "دھوئیں کے بم' بے ہوشی کے بم' آگ لگانے اور تباہی پھیلانے والے بم' صرف دھماکا کرنے والے بے ضرر بم اور بھی بہت سی قسمیں موجود ہیں۔ جہاں تک بنانے والے اکثر گاہکوں کو معلوم نہیں ہوتا کہ وہ کیا چاہتے ہیں۔"

"معذرت!" میں نے متوقع سے نیز لہجے میں کہا "دراصل ہمیں بے ہوشی کے اور آگ لگانے والے بموں کی ضرورت ہے۔ دو دو بھی مل جائیں تو ہمارا کام بن جائے گا۔"

"چار دستی بم چھ ہزار کے ملیں گے" اس نے لمحہ بھر سوچنے

کے بعد کہا۔
"لے آؤ!" میں نے جیب میں ہاتھ ڈالتے ہوئے کہا "ہم مول تول نہیں کریں گے۔"
"زیادہ مال لو گے تو رعایت ہو جائے گی۔ ریز جن کے رام دوسرے ہوں گے" وہ بولا۔
میں پیسے گننے میں مصروف ہو گیا تھا۔ سلطان شاہ مجھ زرہ قراز میں بولا "تم اتنی بے خوفی سے یہ دھندا کر رہے ہو جیسے مونگ پھلیاں بیچ رہے ہو۔ تمہیں پولیس وغیرہ سے خوف نہیں آتا؟ کسی وقت ان کے مخبر بھیس بدل کر تمہارے پاس آ سکتے ہیں۔"
"غلط! کوئی یہاں قدم ہی نہیں رکھ سکتا" وہ بڑے اعتماد سے بولا "تم دو چیک پوسٹوں سے گزر کر یہاں تک پہنچے ہو۔ جب تم پرچون کی دکان پر پوچھ گچھ کر رہے تھے تو ایک بچے نے مجھے خبر پہنچا دی تھی کہ کالی اکاسا میں آنے والے دو شہری بارود کے کسی سوداگر کی تلاش میں بھٹک رہے ہیں۔ چاہو تو میں تمہیں تمہاری گاڑی کا نمبر بھی بتا سکتا ہوں۔ دکان والا چاہتا تو تم سے مطمئن ہو کر تم کو سیدھا میرے پاس بھی بھیج سکتا تھا لیکن اس نے تمہیں میرے ہوٹل بھیج دیا۔ میں نے خبر ملتے ہی ہوٹل والے کو پیغام دے دیا تھا کہ گاہکوں کو میرے پاس بھیج دیا جائے۔ میری مرضی نہ ہوتی تو تم یہاں آ ہی نہیں سکتے تھے۔"
اس کی زبان سے کالی اکاسا کا ذکر سن کر میں حیران رہ گیا اور پوچھ بیٹھا "کیا تمہارے آدمی یہاں آنے والی ہر گاڑی کی نگرانی کرتے ہیں؟"
"مجبوری ہے" وہ سادگی سے بولا "ہمارا کام ہی ایسا ہے کہ ہوشیار رہنا پڑتا ہے۔ اپنی آنکھیں کھلی نہ رکھیں تو پل بھر میں لاک اپ اور پھر جیل جا سکتے ہیں۔"
"تم نے کیسے اندازہ لگا لیا کہ ہم لوگ سرکاری مخبر نہیں بلکہ حقیقی خریدار ہیں؟" میں نے چھ ہزار کے گنے ہوئے نوٹ اس کی طرف بڑھاتے ہوئے پوچھا۔
"تمہارا معاملہ تو بہت سیدھا سادہ تھا۔ تمہاری گاڑی میں پہلے ہی اشیا لدے ہوئے ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ کسی بڑی واردات کی تیاری کر رہے ہو" اس نے نہایت اطمینان سے کہا۔
میں حیرت سے اپنی جگہ پر اچھل پڑا اور بے ساختہ بولا "اس کا مطلب ہے کہ تمہارے آدمیوں نے ہماری گاڑی کی تلاشی لی ہے؟"
"جب تم پرچون والے سے باتیں کر رہے تھے تو ایک آدمی تمہاری گاڑی کا جائزہ لے رہا تھا۔ فکر مت کرو، تمہاری ایک چیز بھی ادھر سے ادھر نہیں ہوئی ہوگی۔ میرے آدمی چور نہیں ہیں۔ وہ صرف ان ہی گاڑیوں کی دیکھ بھال کرتے ہیں جن میں میرے گاہک بالا آتے ہیں۔ تم اپنی گاڑی سے اتر کر آٹا کپڑا خریدنے میں مصروف ہو گئے ہوتے تو کوئی تمہاری گاڑی کو ہاتھ بھی نہیں لگاتا۔"
"فرض کرو کہ ہماری گاڑی میں اشیا نہ ہوتے تو تم کو کیسے پ
چلتا کہ ہم سرکاری مخبر نہیں، تمہارے حقیقی خریدار ہیں؟" سلطان شاہ بھی اس کے طریقہ کار میں دلچسپی لینے لگا۔
"یہ کاروباری راز ہیں" وہ گہری مسکراہٹ کے ساتھ بولا "مگر تم کو بتائے دیتا ہوں۔ اپنی گاڑیوں میں آنے والے سب لوگ ضرورت مند ہوتے ہیں۔ سرکاری مخبر چالاکی دکھانے کی کوشش کرتے ہیں، جیپوں یا مشتبہ گاڑیوں میں آتے ہیں جو انہیں اتار کر غائب ہو جاتی ہیں۔ وہ جہاں بھی جاتے ہیں، منہ کی کھاتے ہیں۔ بازار کے سارے آدمی ان کی زبان سے ہتھیاروں کا ذکر سنتے ہی اپنے کانوں کو ہاتھ لگاتے ہیں اور نفرت و حقارت سے انہیں بھگا دیتے ہیں۔"
چند لمحوں تک نوٹوں سے کھیلنے کے بعد اس نے وہ گڈی گنے بغیر اپنی جیب میں رکھ لی۔
"نوٹ گن لو، رقم پوری ہے؟" میں نے اس بے پروائی پر اسے ٹوکا۔
"تم گن رہے تھے تو میں دیکھ رہا تھا۔ سو کے پورے ساٹھ نوٹ ہیں" اس بار وہ کھل کے ہنسا تھا "مجھے تم دونوں بھلے آدمی لگتے ہو۔ دستی بموں کی تعداد بڑھا لو تو میں اب بھی کافی رعایت دے سکتا ہوں۔ تعداد بڑھا لو تو دوگنی کے، ہم نو ہزار اور آٹھ میں، ہم چودہ ہزار روپے درجن دے دوں گا۔"
"تمہارا شکریہ، رکھ لیا ہے۔ ضرورت پڑی تو دوبارہ آ جائیں گے" میں نے کہا "ہاں، تمہارے پاس دوسرے شعبدے ہوں تو میں ضرور دیکھنا چاہوں گا۔"
"شعبدے تو سیکڑوں ہیں" وہ اپنی نشست پر پہلو بدلتے ہوئے بولا "اسٹیشنری اور کھلونوں کی شکل کی بارودی سرنگیں پچاس ہزار روپے سیکڑا مل جائیں گی۔ مال اسٹاک میں ہے۔ رقم دو اور مال لے لو۔ ان میں ہلاک کرنے والی بارودی سرنگیں بھی ہیں اور خوف زدہ کرنے والی بھی جو دھواں اور دھماکے سے پھٹتی ہیں مگر جانی نقصان نہیں پہنچاتیں۔ ہر چیز کی گارنٹی ہوگی۔ کام نہ کرے تو پیسے واپس۔"
"یہ شعبدے دکھا سکتے ہو؟" میں نے دلچسپی لیتے ہوئے پوچھا۔
"بے کار ہوگا۔ دیکھنے میں یہ سب بے ضرر چیزیں ہیں۔ ان کی اصلیت کا پتا پھٹنے پر چلتا ہے۔ یہ نازک حربے اپنی اوریجنل پیکنگ میں ہیں۔ ہم خود بھی ان سے زیادہ چھیڑ چھاڑ نہیں کرتے۔"
سلطان شاہ کے ایما پر میں نے اپنی مطلوبہ اشیا کی فہرست میں اضافہ کیا اور ہماری اس مہلک خریداری کی مالیت تیس ہزار روپے سے بھی تجاوز کر گئی۔
اس نے اپنا نام عبدالرشید محمد بتایا تو مجھے خاصی حیرت ہوئی۔ میرا اندازہ تھا کہ اس کے کاروبار کی طرح اس کا نام بھی خاصا پیچیدہ ہوگا۔ سودا طے ہو جانے کے بعد وہ کاشی کے راستے سے باہر چلا گیا۔ میں نے بقیہ رقم گن کر اس کے حوالے کر دی تھی۔

اس کے جاتے ہی دس بارہ سال کا ایک سرخ رشید افغان بچہ روٹیوں کے لئے کھولی ہوئی جانے سے بھری ہوئی تیلی تام چینی کی چینک اور دو پیالیاں لے آیا۔ میں نے اس بچے سے بات کرنے کی کوشش کی مگر وہ میری کسی بات کا جواب دیے بغیر شرمیلے انداز میں مسکراتا رہا۔ شاید وہ اردو سمجھنے سے قاصر تھا۔ میں نے پیالی میں چائے انڈیل کر اپنے لئے سگریٹ سلگالی۔

رشید کی واپسی خاصی دیر میں ہوئی۔ وہ بہت احتیاط سے ایک دوسرے وزنی پیکٹ لے کر آیا تھا جو اس کے پیچھے آنے والے ایک جواں سال لڑکے نے اٹھایا ہوا تھا۔

"بھروسا ہو تو یہ سامان گاڑی میں رکھوا دوں" اس نے آتے ہی کہا "چاہو تو پیکنگ کھول کر ہر چیز چیک کر سکتے ہو۔ بموں میں کوئی نقص نہیں ہے۔ یہ مچکنے ہی پھٹ جائیں گے۔ ہر سرنگ میں سرخ رنگ کی سوئچ ہوتا ہے۔"

"کوئی جب تک فائر نہ کی جائے" اپنی اصلیت ظاہر نہیں کرتی۔ ہمیں تم پر بھروسا ہے۔ یہ پیکٹ احتیاط سے گاڑی کی ڈکی میں رکھواؤ" میں نے چابی اس کی طرف بڑھاتے ہوئے کہا۔

"اس کی ضرورت نہیں" رشید محمد نے لڑکے کو واپسی کا اشارہ کرتے ہوئے کہا "تمہاری گاڑی کی حفاظت پر مامور میرے توڑی لیور کو نقصان پہنچائے بغیر گاڑی کا ہر تالا کھولنے میں مہارت رکھتے ہیں۔ چابی کے بغیر بھی یہ پیکٹ ڈکی میں پہنچ جائے گا۔"

چائے ختم کرکے ہم دونوں اٹھ گئے۔ وہ ایک حد تک خوفناک نظر آنے کے باوجود بہت مہذب تھا۔ ہمیں چھوڑنے کے لئے زینوں تک آیا اور اس وقت تک سر پر کھڑا رہا جب تک ہم لینڈنگ سے زینوں کی دوسری سمت میں نہ گھوم گئے۔

گاڑی کے قریب پہنچ کر میں نے خاص طور پر قریب و جوار کا جائزہ لیا لیکن وہاں کوئی ایسا شخص نظر نہیں آیا جس پر گاڑی کی نگرانی کرنے کا شبہ کیا جاتا۔ ڈکی کھولی تو اس میں ہمارے خریدے ہوئے سامان کا پیکٹ موجود تھا۔ ڈکی بند کرکے ہم فوراً ہی وہاں سے واپس روانہ ہو گئے۔

ہمارا فلیٹ ایک کشادہ احاطے میں بنی ہوئی تین عمارات میں سے ایک میں واقع تھا۔ وہ تینوں سات منزلہ عمارات تھیں اور ہر عمارت میں آمد و رفت کے لئے لفٹ موجود تھی۔ وہاں سب سے بڑی خوبی یہ تھی کہ ہر منزل پر صرف دو فلیٹ تھے جن کے درمیان سر سبز گملوں سے آراستہ وسیع راہداری موجود تھی ورنہ میں نے اسی شہر میں ایسے مہنگے فلیٹ بھی دیکھے تھے جن کی تنگ اور بے ڈھب راہداریوں سے کسی بیمار کا اسٹریچر یا جنازہ نیچے لے جانا دشوار تھا۔

فلیٹوں کے مکینوں کے لئے احاطے کی دیواروں کے ساتھ چھت گیراج بنے ہوئے تھے۔ سراب گوٹھ کی خریداری سے فارغ ہونے کے بعد میرا فوراً کہیں جانے کا ارادہ نہیں تھا اس لئے میں نے گاڑی اپنے مخصوص گیراج میں کھڑی کر دی پھر میں نے گاڑی میں موجود ایمونیشن اور ہتھیاروں کے تھیلے سنبھالے۔ سلطان شاہ نے بموں کا پیکٹ اٹھایا اور ہم دونوں اوپر روانہ ہو گئے۔

غزالہ شاید بے چینی سے ہماری منتظر تھی۔ اس نے ڈور بیل بجتے ہی دروازہ کھول دیا۔

"یہ کیا لے آئے؟" ہم دونوں کو لدا پھندا دیکھ کر اس نے حیرت سے پوچھا۔

"کچھ نہیں ہتھیاروں کے وہی تھیلے ہیں جو لے کر ہم جہانگیر کی فیکٹری سے نکلے تھے۔" میں نے کہا "ان کا گاڑی میں پڑا رہنا مناسب نہیں تھا اس لئے اوپر لے آئے ہیں۔"

"مگر یہ پیکٹ تو اس سامان میں نہیں تھا۔" غزالہ نے سلطان شاہ کے ہاتھ میں موجود پیکٹ کو اشتباہ آمیز نظروں سے دیکھتے ہوئے کہا۔

"اسے ہماری تازہ خریداری سمجھ لو۔ اس پیکٹ سے چھیڑ چھاڑ نہ کرنا۔"

"یہ سب چیزیں کسی کمرے میں بند کر دو۔" وہ سرگوشیانہ لہجے میں بولی "جہانگیر آیا ہوا ہے۔ تمہارا انتظار کرتے کرتے ایک بیڈ روم میں سو گیا ہے۔"

"جہانگیر!" میں نے چونک کر پوچھا "وہ اپنے ہوش و حواس میں تو ہے نا؟"

"اس وقت کے بارے میں کچھ نہیں کہہ سکتی۔ وہ آیا تو ٹھیک تھا لیکن بہت اداس تھا" بات کرتے کرتے اس نے اچانک ہی ایک غیر متعلقہ سوال کر ڈالا "آج تاریخ کیا ہے؟"

"تاریخ سے تمہیں کیا لینا ہے؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے کہا۔ سچ بات یہ تھی کہ مجھے پے در پے نازل ہونے والے مصائب کی وجہ سے دن اور تاریخ کا ہوش ہی نہیں رہا تھا۔

"وہ اداسی کے عالم میں کہہ رہا تھا کہ آج کرسمس ہے لیکن وہ بھرے شہر میں تنہا رہ گیا ہے۔ وہ تھیلے میں ڈال کر ایک سربند بوتل بھی لایا تھا۔ میں نے برف گلاس اور پانی کی بوتل کے ساتھ اسے ایک بیڈ روم میں پہنچا دیا تھا کیونکہ وہ چائے وغیرہ پینے پر آمادہ نہیں تھا۔"

"وہ وہاں بیٹھ کر پیتا رہا اور اب مدہوش پڑا ہوا ہے۔" میں نے اس کی بات کاٹ کے تیکھے لہجے میں کہا "اس کی یہ ہمت کیسے ہوئی کہ میری غیر موجودگی میں یہاں بوتل کھولے۔"

"اسے کچھ نہ کہنا۔" میرے خراب تیور دیکھ کر غزالہ گھبرا گئی "اس کی قابل رحم حالت دیکھ کر میں نے خود ہی اس کی حوصلہ افزائی کی تھی ورنہ وہ تو مجھے اپنی بوتل دکھاتے ہوئے بھی جھجک رہا تھا۔"

"ہمیں اسے سبق ضرور دوں گا۔" میں نے اپنے ساتھ لائے ہوئے تھیلے اسٹور روم کے ایک گوشے میں رکھتے ہوئے کہا "وہ اس کرسمس کو کبھی نہیں بھول سکے گا۔"

میں نے اپنے بیڈ روم میں جا کر باتھ روم سے ٹھنڈے پانی کی

میں مزید اصرار نہیں کروں گی۔ آپ جہانگیر کی دل جوئی کریں۔ میں سلطان شاہ کے ساتھ اس علاقے کے بازار کا جائزہ لینے جا رہی ہوں۔ واپسی پر تلی ہوئی مچھلی لے کر آؤں گی۔"
میرے لئے کچھ کہنے کی گنجائش ہی نہیں رہی تھی۔ میں نے صوفے کی پشت گاہ سے سر ٹکا کر اپنی آنکھیں موند لیں اور وہ دونوں باہر جانے کی ہنگامی تیاریوں میں مصروف ہو گئے۔
جہانگیر تیار ہو کر نئے لباس میں واپس لوٹا تو از حد مطمئن نظر آ رہا تھا۔
"حمزہ! الطاف نے زیبا کے بارے میں بتایا تھا کہ وہ پھر کسی مصیبت میں پھنس گئی ہے۔" اس نے آتے ہی نامذ طلب لہجے میں یوں کہا جیسے اس سے پہلے کوئی غیر معمولی بات ہوئی ہی نہ ہو۔
"جیں اغوا ہو گئی ہے۔" میں نے اسے آنکھ مار کے سرسری لہجے میں کہا "بیوی سے جھگڑے کے بعد متبادل کے طور پر تمہارے ذہن میں اسی کا نام آیا ہو گا۔"
"لاحول ولا قوة۔ تمہاری ذہنیت پست اور گندی ہو گئی ہے۔" وہ مسکرا کے بولا "میں نے کبھی بھی اس پر ڈورے ڈالنے کی کوشش نہیں کی۔ تمہاری سابقہ محبوبہ سمجھ کر اس کا احترام کرتا رہا ہوں۔"
"سابقہ محبوبہ نہیں بلیک کوئن کہو۔" میں نے اس کی بات کاٹ کے طنز سے کہا "بلیک کوئن کو دیکھ کر بڑے بڑوں کے مانی پتلے ہو جاتے تھے اور تم تو شاید کانپنے ہی لگتے تھے۔"
"کھلی چھوٹ دے کر دیکھو پھر پتا چل جائے گا کہ کون کس سے کانپتا ہے۔"
"چھوٹ کس بات کی؟ تمہاری رسی تو ہمیشہ سے کھلی ہوئی ہے۔"
"پھر شکوہ نہ کرنا کہ میں نے تمہاری لائن کاٹ دی ہے۔"
"یہ بعد کی باتیں ہیں۔ فی الحال تو اس کی اتنا بلی کی فکر ذہن پر سوار ہے۔ ذرا اندر سے بولی تو اٹھا لائے تھا ہے کہ آج کرسمس ہے اور یہاں کی رسموں کا گزر رہا ہے۔"
"تو کیا تمہیں یاد نہیں تھا کہ آج کرسمس ہے؟" اس نے حیرت سے پوچھا "چند دن بعد نئے سال کی پہلی رات آنے والی ہے میں تو سوچ رہا ہوں کہ ٹکٹ لے کر بنکاک یا منیلا کی طرف نکل جاؤں۔"
"شادی کے بعد تم بہت کچھ بھولنے لگا ہے۔ میں تمہاری طرح عجیب نہیں ہوں کہ مصائب میں مبتلا ہونے کے باوجود مطلب کی تاریخیں اور تاریخیں یاد رکھ سکوں۔"
"یار ہم اسی لئے تو جیتے ہیں۔" وہ بے تکلفی سے بولا "زندگی میں بیزاری کری اور رنگینی بھی نہ ہو تو پھر کسی قبرستان میں بستر لگا لینے میں کیا حرج ہے۔ تم تو دنیا کی لپیٹ کر دن رات اللہ اللہ کرکے اپنی آخرت کو پار کرنا رہے اور ایک دن چپکے سے رحلت کر گئے۔"
"ٹھنٹی تو دیا لوپ کرو!" میں نے آنکھیں نکال کے کہا "یہ تم کیا بک رہے ہو؟ رنگ رلیاں مناؤ گے یا پھر قبرستان میں بستر لگاؤ گے۔ درمیان کا راستہ کبھی نہیں ڈھونڈو گے؟"
اس نے میرا مضحکہ اڑانے والے انداز میں اپنے دائیں ہاتھ سے دونوں کانوں کو چھوا۔ رخساروں کو انگلیاں لگائیں اور پھر پاچھیں پھیلا کے معنی خیز نگاہوں سے میری طرف دیکھنے لگا۔
میں جھنجھلا کر اٹھا اور پانی میں شرابور خواب گاہ سے جنب لیبل کی بوتل اٹھا لے آیا۔
میرے موڈ کا اندازہ لگاتے ہی وہ بھی اٹھا اور کچن سے اپنا گلاس بھی لے آیا۔ گلاس میں بچی ہوئی شراب اس نے راستے میں ہی اپنے معدے میں انڈیل لی تھی۔
کئی دن کے وقفے کے بعد میں نے اسکاچ کا پہلا گھونٹ لیا تو حلق میں تلخی گھلنے کے ساتھ ہی مجھے پرانی سی آشنائی اور میں نے اپنے دل و دماغ کو کچھ دیر کے لئے بالکل آزاد چھوڑنے کا فیصلہ کر لیا۔ میرے لب و لہجے میں نرمی آتے ہی جہانگیر نے اپنی درد بھری داستان چھیڑ دی۔
ازدواجی زندگی میں سارے مسائل اس کے اپنے پیدا کئے ہوئے تھے۔ اپنی عام زندگی میں وہ رازداری کا رفتار تھا۔ اس لئے اپنی ہر بات کو اپنی بیوی سے پوشیدہ رکھنے کی کوشش کرتا تھا۔ کوئی خفیہ فون آتا تو بیوی کو باہر بھیج کر کافی دیر تک کمرا بند کئے باتوں میں مصروف رہتا۔ بیوی کے دل میں شکوک و شبہات اور بے اعتباری پیدا کرنے کے لئے وہی حرکتیں کیا کم تھیں کہ اس کی ذاتی دلچسپیاں سونے پر سہاگا بننے لگیں۔ بیوی دفتر فون کرتی تو نرم و نازک نسوانی آوازوں سے گزر کر جہانگیر سے رابطہ ہوتا۔ وہ وقت سے گھر لوٹنے کے بجائے زیادہ وقت دفتر ہی میں بسر کرتا اور سلمٰی جب بھی اس کی خیر گیری کے لئے فون کرتی تو کوئی نہ کوئی لڑکی فون اٹھاتی۔ رفتہ رفتہ سلمٰی کے ذہن میں یہ خیال راسخ ہوتا چلا گیا کہ اس کا شوہر اسے نظر انداز کرکے دوسری عورتوں کے ساتھ وقت گزارنے کی روش پر چل پڑا ہے۔ اس خیال کو اس تلخ حقیقت نے بھی تقویت دی کہ شادی کے ابتدائی سالوں میں ہر علاج اور جتن کے باوجود سلمٰی کے ماں بننے کے آثار پیدا نہیں ہو سکے تھے۔ وہ دونوں اپنی اپنی انا کے حصار میں محصور رہے۔ سلمٰی نے جہانگیر کی اصلاح کی کوشش کی نہ جہانگیر نے اپنی بیوی کی غلط فہمیاں دور کرنے کی کوئی سنجیدہ کوشش کی۔ گاڑی یوں ہی چلتی رہی۔ ان کے درمیان ذہنی فاصلے بڑھتے چلے گئے۔ سلمٰی نے اپنے شوہر کی سرد مہری سے دل برداشتہ ہو کر مجبوراً ذات میں پناہ ڈھونڈنے کی لاحاصل کوشش کی۔ میں اس کی بے راہ روی کے خلاف در محرکات سے پوری طرح واقف تھا اسی لئے اپنا دامن بچاتا رہا۔ مجھے کوئی اندازہ نہیں تھا کہ میری ذات سے مایوس ہونے کے بعد سلمٰی نے کسی اور در پر دستک دی تھی یا تقدیر پر شاکر ہو کر بیٹھ گئی تھی۔
ان دونوں کے مابین وہ اختلاف اور بگاڑ اس حد تک بڑھا کہ بچے کی پیدائش کے بعد بھی ان کے خانگی جھگڑوں میں کمی نہیں

آ سکی تھی۔ اسی رجحان کا نتیجہ تھا کہ جہانگیر اس وقت میرے گھر میں بیٹھا ہوا تھا اور رات وہیں گزارنے کا ارادہ رکھتا تھا۔ اپنی بیوی کو پہلی طلاق کا بھیانک کوڑا رسید کرنے کے بعد وہ چند روز تک اسے تنہائی کے عذاب میں جلا رکھنے کا خواہاں تھا۔

میرے پاس اسے لوٹانے کا کوئی جواز نہیں تھا۔ میں ایک طویل عرصے تک اس کے فلیٹ میں رہتا رہا تھا۔ اگر وہ چند روز کے لئے میرے گھر میں رہنا چاہ رہا تھا تو میرے پاس انکار کا کوئی راستہ نہیں تھا۔

"تم جب تک چاہو یہاں رہ سکتے ہو۔" میں نے فراخ دلی کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا "لیکن مخدوش حالات کی وجہ سے تمہیں فلیٹ تک ہی محدود رہنا پڑے گا۔ باہر نکلے تو تم پہچانے جا سکتے ہو۔ اس وقت ہم یہ خطرہ مول لینے کے متحمل نہیں ہو سکتے۔ دوسری بات یہ ہے کہ تم جب بھی جاؤ اپنی اکارڈ ساتھ لیتے جانا۔ ہم زیادہ دیر تک اس قیمتی گاڑی کی حفاظت نہیں کر سکتے۔"

"مجھے باہر جانا ہوگا۔" اس نے کہا "انشورنس کلیم کے کاغذات داخل ہونے ضروری ہیں۔ وہ فائلیں تمہارے پاس آ رہی ہیں۔ دعا کرو کہ یہ کام کل ہی مکمل ہو جائے پھر میں بھی بند ہو کر بیٹھ جاؤں گا۔ رہی اکارڈ کی بات تو وہ تم ہی رکھو۔ یہ گاڑی بلٹ پروف ہے برے وقت میں تمہارے کام آئے گی۔"

"مجھے معلوم ہے لیکن ہم مستقل طور پر ایک ہی گاڑی استعمال کرتے رہے تو اپنے دشمنوں کی نظروں میں آ جائیں گے۔ موجودہ حالات میں میرے لئے ٹیکسی یا کرائے کی گاڑی کا استعمال بہتر رہے گا۔"

اس نے میری دلیل مان لی۔ میں نے فوراً ہی اکارڈ کی چابی اس کے حوالے کر دی۔ پھر سلمیٰ کی تجوری سے برآمد ہونے والے کاغذات، زیورات اور نقدی پر مشتمل پوٹلی اس کے سامنے رکھ دی۔ وہ فوراً ہی مختلف فائلوں کی ورق گردانی میں مصروف ہو گیا۔

دس بجے سے پہلے غزالہ لوٹ آئی۔ ہم چاروں ایک ساتھ بیٹھ کر مچھلی کے تلے ہوئے پارچوں سے لطف اندوز ہو رہے تھے کہ فون کی گھنٹی بج اٹھی۔

"میں گھر پر موجود نہیں ہوں، جہانگیر ادھر نہیں آیا۔ فون تم ہی دیکھ لو۔" میں نے سلطان شاہ سے کہا اور اس نے ہاتھ صاف کر کے ریسیور اٹھا لیا۔

اس وقت میری چھٹی حس کی کارکردگی قابل رشک رہی تھی کیونکہ دوسری طرف سے سلمیٰ بول رہی تھی۔ سلطان شاہ کے محدود لب و لہجے اور جوابات سے ظاہر ہو رہا تھا کہ سلمیٰ اپنے شوہر کی گمشدگی پر سخت تشویش میں مبتلا تھی۔ وہ فون پر کافی دیر تک بولتی رہی، سلطان شاہ بے زاری کے عالم میں بس ہوں ہاں کرتا رہا۔ فون بند کرنے کے بعد اس نے اپنی دانست میں انکشاف کیا کہ جہانگیر اپنی بیوی کو طلاق دے کر آیا تھا۔ سلمیٰ کو ڈر تھا کہ مایوسی کے عالم میں کہیں اس نے خودکشی نہ کر لی ہو۔

جہانگیر نے وہ رپورٹ سن کر ایک جاندار قہقہہ لگایا اور کہا "ابھی میں نے اسے پوری نہیں، ادھوری طلاق دی ہے جس کا اثر اس چڑیل سے پیچھا چھوٹنے کا میں زبردست جشن مناؤں گا۔ پتا نہیں اسے کس طرح یہ خوش فہمی ہے کہ میں محض ادھوری طلاق کے بعد خودکشی کر سکتا ہوں۔"

غزالہ کو اس لطیفے کے سر پیر کا علم نہیں تھا اس لئے وہ جہانگیر کو ملامت کرنے لگی "تم نے اس کے ساتھ ظلم کیا ہے۔ اسے بدترین اذیت میں مبتلا کر کے خود یہاں موج کر رہے ہو۔ اگر تم اپنی بیوی سے اسی قدر عاجز ہو تو اسے سسکانے کے بجائے ایک بار ہی کیوں نہیں دے دیتے؟"

جہانگیر غزالہ کا بہت زیادہ لحاظ کرتا تھا۔ وہ اس کے سامنے اپنی مدافعت میں کچھ بھی نہیں کہہ سکا اور غزالہ اسے ڈانٹ پھٹکارنے کے بعد بچوں کی دیکھ بھال کے لئے چلی گئی۔ اسے اندازہ ہو گیا تھا کہ جہانگیر کم از کم وہ رات اسی فلیٹ میں بسر کرنے کا ارادہ رکھتا تھا۔

سردی کی لہر گہری ہونے کے ساتھ ساتھ جہانگیر کی ذہنی کیفیات بدلتی جا رہی تھیں۔ وہ سلمیٰ سے پوری طرح متنفر نہیں تھا، اس کی بعض باتوں اور اداؤں کا گرویدہ بھی تھا۔ جب بوتل اپنے انجام کو پہنچنے لگی اور جہانگیر کے لئے بولنا دشوار ہو گیا تو میرے ایما پر سلطان شاہ نے اسے سہارا دے کر اس کمرے میں پہنچا دیا جہاں اسے بھی سونا تھا کیونکہ غزالہ پوری کوششوں کے باوجود گیلی خواب گاہ کو قابل استعمال بنانے میں کامیاب نہیں ہو سکی تھی۔

جہانگیر کی رخصتی سے پہلے غزالہ اپنے کمرے میں جا چکی تھی۔ میں سلطان شاہ کے ساتھ ڈرائنگ روم میں بیٹھا رہا۔ میرا ذہن الجن کے ٹھکانے پر پہنچنے کے مختلف امکانات میں الجھا ہوا تھا۔

"اندھیرا اسی وقت سازگار رہتا ہے جب اپنا گھر منور ہو۔" سلطان شاہ نے میرے ایک سوال کے جواب میں بڑی متانت سے کہا "اندھیرے میں برابر کی لڑائی ہوتی ہے۔ ہم لڑنے نہیں، ان لوگوں کو دھوکا دینے جا رہے ہیں اس لئے دن کا اجالا بہتر رہے گا۔ ہر چیز صاف اور سامنے نظر آتی رہے گی۔ دل میں یہ خوف بھی نہیں رہے گا کہ اندھیرے میں کوئی چھپ کر ہماری طرف بڑھ رہا ہے۔"

"پھر ہم صبح چلیں گے۔" میں نے اس کے مشورے کی معقولیت کو تسلیم کرتے ہوئے کہا "میں تمہیں ایک بار پھر بتا رہا ہوں کہ ہمارا مقصد صرف زہرا کی بازیابی نہیں بلکہ الجن کی سرکوبی بھی ہے۔ اگر کسی وجہ سے ہمارا رابطہ ٹوٹ جائے تو تمہیں ان ہی خطوط پر کام کرنا ہوگا۔"

"یہ سب درست ہے مگر ایک بات رہ رہ کر میرے ذہن میں چبھ رہی ہے۔"

"میں جانتا ہوں۔" میں نے پھیکی مسکراہٹ کے ساتھ کہا "اگر وہ لوگ ہمارے دام میں نہ آئے، انہوں نے میرے دعوے کو تسلیم نہ کیا تو کیا ہوگا۔ وہ ہم دونوں کے جسموں کو چھلنی بھی کر سکتے ہیں۔"

"ہاں۔" "تمہیں خود بھی اندازہ ہے کہ تم کیا کرنے جا رہے ہو۔"

نہ افسردگی سے کہا۔ "موت برحق ہے مجھے مرنے کا نہیں، اس بات کا قلق رہے گا کہ ہم ویرا کے لئے مارے جائیں گے......"

میں نے اس کی بات کاٹ دی "تم پھر بھٹک رہے ہو۔ میں تمہیں پہلے ہی بتا چکا ہوں کہ ویرا کی بازیابی کے علاوہ ایلین کو جہنم واصل کرنا بھی ضروری ہے۔ مجھے یقین ہے کہ وہ ویرا کو نہیں ماریں گے اسے زندہ رکھ کر اپنے راستے پر لانے کی کوشش کریں گے اور دیر یا بدیر اسے ان کے چنگل سے نکل بھاگنے کا موقع نکال لے گی۔ مجھے اس کی بہت زیادہ فکر نہیں ہے۔ وہ ہر قسم کا تشدد سہہ سکتی ہے۔ میری کوشش یہ ہے کہ اب ایلین کو مزید پیش قدمی کے بجائے پسپائی اور مدافعت پر مجبور کیا جائے۔ اسے لگام نہ دی گئی تو وہ کسی بھیانک عفریت کی طرح ہمارے اعصاب پر سوار ہو کر رہ جائے گا۔"

"یہ اپنی اپنی سوچ کی بات ہے۔ سوچنے سے حقائق نہیں بدلتے۔"

"اس کھیل میں اصل رول میرا ہوگا۔ تم دیوالو اور ہم گن بے لیس ہو کر میری مدد کرو گے۔"

"فکر مت کرو۔ پورا کھیل سمجھ لینے کے بعد میں تمہارے خدشات پر پورا اتروں گا۔"

ہم بہت دیر تک دھیمی آوازوں میں اپنے منصوبے کی جزئیات طے کرتے رہے۔ پھر سلطان شاہ اس کمرے میں چلا گیا جہاں جہانگیر گہری نیند سویا ہوا تھا۔ میں بھی ڈرائنگ روم کی تمام روشنیاں گل کر کے اپنی خواب گاہ کی طرف چل دیا جہاں فزالہ میرے انتظار میں کروٹیں بدل رہی تھی۔

وہ رات کسی قابل ذکر واقعے کے بغیر گزر گئی۔

اگلی صبح ہم تینوں بیدار ہو کر ناشتے سے فارغ بھی ہو گئے لیکن جہانگیر گہری نیند سوتا رہا۔ جب میں نے سلطان شاہ کے ساتھ مل کر ہتھیاروں کے تھیلے اور بچوں دیڈیو کے پیکٹ کو چھیڑا تو فزالہ ہمارے سروں پر مسلط ہو گئی۔ میں نے اپنے پروگرام کو اس سے خفیہ رکھنے کا منصوبہ بنایا ہوا تھا لیکن میں یہ بات فراموش کر بیٹھا تھا کہ ایک ہی چھت کے نیچے رہتے ہوئے ایسی رازداری ممکن نہیں تھی۔ اس کے اصرار پر مجھے اس کو بھی اعتماد میں لینا پڑا۔ وہ حیرت اور بے اعتباری سے میری باتیں سنتی رہی اور میرے خاموش ہوتے ہی اس نے متعدد اعتراضات جڑ دیئے۔ اس کی دانست میں میرا منصوبہ بہت کمزور اور ناقابل عمل تھا جس کا نتیجہ صرف اور صرف تباہی کی صورت میں برآمد ہونا تھا۔

میں نے اس کے ہر اعتراض کا جواب دینا چاہا لیکن اس نے ایک ہی رٹ لگائی ہوئی تھی۔ مجبور ہو کر میں نے اسے اس کی قسم کا حوالہ دیا۔ وہ ویرا کے ساتھ جو کچھ کرنے گئی تھی مجھے اس پر شبہ تھا لیکن وہ دونوں میرے تمام اندیشوں کے باوجود اپنی ضد پر اڑی رہیں اور مجھے خاموشی اختیار کرنی پڑی۔ یہ ان کی خوش قسمتی تھی کہ بعد میں تمام واقعات ان کے سوچے ہوئے انداز میں رونما ہوتے چلے گئے اور وہ نہایت کامیابی سے نارمن اور لوسی کو موت کے گھاٹ اتار کر واپس لوٹ آئی تھیں۔

فزالہ کے پاس ایک جواب تیار تھا۔ وہ بولی "ہم نے سب کچھ سوچ سمجھ لیا تھا۔ مشن کامیاب ہوتی یا ناکام، ہماری واپسی ہر شک و شبہ سے بالاتر تھی۔ اگر زیادہ خطرات نظر آتے تو ہم نے خاموشی سے واپس لوٹ آنے کا فیصلہ کیا ہوا تھا۔ آپ کا معاملہ بہت خوفناک ہے۔ ایک بار ان لوگوں کا سامنا کرنے کے بعد بازی آپ کے ہاتھ سے نکل جائے گی اور آپ دونوں کی زندگی کا انحصار ان لوگوں کے رحم و کرم پر رہ جائے گا۔ اس پلان میں کامیابی اور ناکامی کا نہیں زندگی اور موت کا معاملہ ہے۔ ناکامی کی صورت میں آپ دونوں کو کوئی بھی دردناک موت سے نہیں بچا سکے گا۔"

"میں وہاں کا ریڈیو الیکٹرانک سوئچ سے بات شروع کروں گا۔ وہ مجھے شوٹ کرنے کی ہمت نہیں کر سکیں گے۔ تھوڑی دیر بعد تم دیکھنا کہ میرے پیچھے کیا خطرناک گیٹ اپ نظر آتا ہے۔"

"اگر وہ اتنی ہی بدیہی چیز ہے تو ہو سکتا ہے کہ تیسرے درجے کے ان بدمعاشوں نے اس کے بارے میں کچھ نہ سنا ہو۔ وہ آپ کو پہنچتے ہی باڑھ پر رکھ لیں گے۔ آخر آپ ویرا کے لئے اپنی زندگیاں کیوں خطرے میں ڈالنے پر تلے ہوئے ہیں؟"

"یہ ویرا سے زیادہ ہمارا اور ایلین کا مسئلہ ہے۔ وہ بہت تیزی کے ساتھ ہم پر چھایا جا رہا ہے۔ میں اس کے حلق میں ہاتھ ڈال کر اسے یہ باور کرانا چاہتا ہوں کہ ہم اس سے کمزور نہیں ہیں اور وقت آنے پر اس کے جبڑے بھی چیر سکتے ہیں۔"

وہ بحث کافی طول پکڑ گئی۔ میرا ارادہ پکا تھا۔ فزالہ اس میں تبدیلی لانے میں کامیاب نہیں ہو سکی۔ اس نے یہ شرط بھی عائد کرنے کی کوشش کی کہ میں سلطان شاہ کے بجائے اسے اپنے ساتھ لے جاؤں تاکہ وہ اس نازک موڑ پر میرے ساتھ رہ کر ساتھ جینے اور ساتھ مرنے کا عہد پورا کر سکے لیکن میں نے اس کا وہ مطالبہ بھی تسلیم نہیں کیا۔ جسے اپنی کامیابی کا پورا یقین نہ ہو وہ لڑنے سے پہلے ہی ذہنی جنگ ہار چکا ہوتا ہے اور پھر کٹھن مرحلہ آنے پر گھٹنوں کے بل بیٹھتا چلا جاتا ہے۔

ایک طویل مباحثے کے بعد فزالہ کو میرے سامنے ہتھیار ڈالنے پڑ گئے۔

میں دیگر سائنسی سامان لے آیا تھا مگر میرے پاس کا ریڈیو الیکٹرانک سوئچ کا کوئی متبادل موجود نہیں تھا۔ میں نے گھر میں موجود اشیا کا جائزہ لینا شروع کیا اور میری نظر انتخاب ایک وال کلاک پر مرکوز ہو گئی۔ مجھے معلوم تھا کہ کلاک کے خوب صورت ڈائل اور فریم کے پیچھے صرف ایک ننھا سا سیل لگا ہوا ہے جو کسی بھی خوب صورت سوئیوں کو متحرک رکھتی ہے۔

میں نے ڈرائنگ روم کے وال کلاک سے اس کی مشین الگ کی اور اس میں لگے ہوئے بیٹری سیل سمیت اپنے پیچھے پر اس طرح باندھ لی کہ گریبان کا صرف ایک بٹن کھولنے پر بھی نظر

آسکے۔

اس معرکے میں ہمیں بہت زیادہ ہتھیاروں کی ضرورت نہیں تھی۔ میں نے تھیلے میں سے احتیاطاً چار پانچ کے دو مہیب پستول اور ان کے بھرے ہوئے چھ فاضل میگزین نکال لیے جو ذرا سے وقت میں کام آسکتے تھے۔ پھر پیکٹ میں رکھے ہوئے دستی بموں اور چیدہ چیدہ بارودی سرنگوں کا جائزہ لے کر انہیں احتیاط سے ایک خالی تھیلے میں منتقل کرلیا۔ ہم گن پہلے ہی سلطان شاہ کی تحویل میں تھی۔

تیاریاں مکمل ہونے کے بعد میں نے مرے سے روانہ ہونے سے پہلے کپڑوں کے ایک تھیلے میں کچھ روزانہ اور غیر ضروری چیزیں ٹھانسنے کے بعد ان پر دو دستی بم رکھ دیے۔

"یہ فالتو سامان کیوں لے جا رہے ہیں۔" غزالہ میری تیاریوں کو غور سے دیکھ رہی تھی۔ وہ کپڑوں کے تھیلے پر معترض ہوئے بغیر نہیں رہ سکی "دو مہ کے پیکٹ اور پرانی کی خالیاں کس کام آئیں گی؟"

"یہ ان لوگوں کے لیے ایک چھوٹی گن بارودی تھیلا ہوگا جو میرے پیچھے پر بندھے ہوئے کا موبر الیکٹرانک سوئچ کے ذریعے پھٹ کر ایک منزل کے دائرے میں زندگی کا نام و نشان مٹا دے گا۔" میں نے آسودہ ہنسی کے ساتھ اسے آگاہ کیا "اس میں دستی بم صرف اس لیے رکھے گئے ہیں کہ وہ بارود تلاش کرنے والا کوئی آلہ استعمال کریں تو وہ تھیلے کی بھی نشان دہی کرے۔ کوئی بھی منصوبہ بناتے ہوئے ایسی جزئیات کا لازمی خیال رکھنا پڑتا ہے ورنہ ناکامی مقدر بن جاتی ہے۔"

ہماری تیاریاں آخری مراحل میں تھیں کہ فون کی گھنٹی بج اٹھی۔ غزالہ نے دوسری گھنٹی پر ریسیور اٹھا لیا۔ اس نے صرف دو یا تین فقرے ادا کیے اور دوسری طرف کی بات سننے کے بعد بے دلی سے ریسیور کریڈل پر ڈال دیا۔ شاید دوسری طرف سے کال کا سلسلہ منقطع کردیا گیا تھا۔

"ازل خان کا فون تھا۔" اس نے میرے کسی استفسار سے پہلے بتایا "بدرو کو چند منٹ پہلے فیروز آباد پولیس اسٹیشن کے پیچھے ہلاک کردیا گیا ہے۔"

میں خوشی سے اچھل پڑا "یہ خوش خبری ہی نہیں نیک شگون بھی ہے۔ بدرو کی موت الٰہیٰ کا حوصلہ پست کردے گی۔ وہ اسی علاقے میں مارا گیا ہے جہاں الٰہیٰ اپنے حواریوں کے ساتھ پناہ گزین ہے۔"

"حیرت ہے کہ ازل خان نے اتنی سرعت سے اس کا سراغ لگالیا۔" سلطان شاہ بولا۔

"یہ کام ایس ٹی ایف کے کسی کارندے نے نہیں بلکہ کرائے کے قاتل نے کیا ہوگا۔" میں نے کہا "ایسے لوگوں کے گہرے روابط ہوتے ہیں۔ اس نے رقم کے لالچ میں آسانی سے سراغ لگا لیا ہوگا کہ بدرو کس کے لیے کام کر رہا ہے اور شہر کے کس علاقے میں موجود ہے۔"

ہوٹلین کے خلاف بھی ایسے ہی لوگوں سے کام لیا جا رہا ہے۔" غزالہ جلدی سے بولی۔

"اس بارے میں ازل خان سے میری بات ہو چکی ہے۔ یہ لوگ غیر ملکیوں کے پیچیدہ معاملات سے دور رہتے ہیں۔ جرم اور قتل کو نسانی سے انہیں کسی ریجنل کا رنگ دے کر دبا دیا جاتا ہے اور قاتل کا بال بھی بیکا نہیں ہوگا۔ وہ لوگ اس سے زیادہ خطرہ مول نہیں کرتے۔"

ہم گیارہ بجے کے قریب فلیٹ سے روانہ ہوئے تو جہانگیر بدستور سویا ہوا تھا۔

ہمیں رخصت کرتے ہوئے غزالہ بہت زیادہ جذباتی ہو رہی تھی۔ وہ ہمیں الوداع کہنے کے لیے فلیٹ کے دروازے تک آئی۔ اس کی آنکھیں ڈبڈبائی ہوئی تھیں۔ میں تیزی کے ساتھ لفٹ کی طرف بڑھ گیا۔

میں نے اکاموڈ کی چابی فلیٹ پر ہی چھوڑ دی تھی۔ اس کو ضرورت استعمال کی صورت میں نہ صرف اکاموڈ ان کی نظروں میں آجاتی بلکہ وہ قبیلوں کے سارے جہانگیر کے لیے در سنہ شاید بھی کر سکتے تھے۔

نیچے پہنچ کر ہم نے اپنی منزل مقصود کے لیے ایک ٹیکسی روکی اور اس میں روانہ ہوگئے۔ مجھے بخوبی اندازہ تھا کہ میرا فیصلہ ضرورت سے کچھ زیادہ ہی جرأت مندانہ تھا اور ناکامی کی صورت میں ہمیں بدترین صورت حال کا سامنا کرنا پڑ سکتا تھا۔ اس احساس نے میرے ساتھ ہی سلطان شاہ کو بھی فکر مند کیا ہوا تھا۔ ہم دونوں خاموشی کے ساتھ اپنی اپنی سوچوں میں کھوئے ہوئے بیٹھے تھے۔

سلطان شاہ نے الٰہیٰ کی کمین گاہ کا اتا سراغ لگایا تھا کہ وہ کس قطار میں واقع تھی۔ میرا خیال تھا کہ گئے اور اس کے رکھوالے کی موت کے حوالے سے اس مکان کا سراغ لگانا زیادہ دشوار نہیں ہوگا۔

ٹیکسی تیزی کے ساتھ شہر کی مصروف سڑکوں پر اپنا سفر طے کرتی رہی اور پھر ہم تیزی سے آگے اپنے مطلوب علاقے میں پہنچ گئے۔

سلطان شاہ نے مطلوب مقام سے ذرا پہلے ہی ٹیکسی رکوائی تھی۔

ٹیکسی کو فارغ کرکے سلطان شاہ نے وزنی تھیلا سنبھال لیا اور ہم دونوں آگے چل پڑے۔ میں فیصلہ کر چکا تھا کہ کوئی پیچیدہ طریقۂ کار اختیار کرنے کے بجائے براہ راست الٰہیٰ کے مکان پر دستک دے کر اپنا مدعا ظاہر کرتے ہوئے اس کے آدمیوں کو سنسنی خیز اقدامات سے بھی آگاہ کردوں گا۔

ہم چند ہی قدم چلے ہوں گے کہ سلطان شاہ کے چہرے پر تشویش کے آثار نمودار ہونے لگے۔ وہ فکر مندانہ نگاہوں سے سامنے دیکھے جا رہا تھا۔ اس کی پریشانی کا اندازہ لگانے کے بعد میں نے بھی اس کا سبب بھانپ لیا۔ آگے ایک گلی کے موڑ پر لوگوں کی خاصی تعداد جمع تھی۔

"تو کیا ایلین اسی گلی کے کسی مکان میں رہ رہا ہے؟" میں نے اس سے پوچھا۔

"ہاں۔ یہ انتیسویں اور اٹھائیسویں قطار کی درمیانی گلی ہے۔ پتا نہیں یہاں اتنی بھیڑ کیوں جمع ہے اس علاقے میں عام طور پر اتنی بھیڑ بھاڑ نہیں رہتی۔"

وہاں پہنچنے سے پہلے ہی ہمیں راہ گیروں سے معلوم ہو گیا کہ وہاں بھیڑ کا سبب کیا تھا۔ گلی کے کسی مکان میں تھوڑی دیر قبل خاصی دھواں دھار فائرنگ ہوئی تھی جس سے پورے علاقے میں دہشت پھیل گئی تھی۔ علاقے میں پولیس کی آمد کے بعد وہاں تجسس افزا کی بھیڑ لگنی شروع ہو گئی تھی۔

یہ کوئی اتفاق نہیں ہو سکتا تھا۔ بھاری فائرنگ اور پولیس کی آمد اس کا اظہار کر رہی تھی۔ وہاں جو کچھ ہوا تھا یقیناً ایلین کے ٹھکانے پر ہی ہوا تھا۔ ایسی صورت میں وزنی تھیلے کو اپنے ساتھ لئے پھرنا خود کو دوسروں کی نگاہوں کا مرکز بنانے کے مترادف تھا۔

"تھیلے میں رکھے ہوئے دونوں دستی بم جیب میں ڈال کر یہ تھیلا کہیں بھی چھوڑ دو تاکہ ہم آسانی سے تماشائیوں کی بھیڑ میں شامل ہو کر تفصیلات معلوم کر سکیں۔" میں نے مایوسانہ لہجے میں کہا۔

سلطان شاہ خود بھی ایسی کسی کارروائی کے لئے ذہنی طور پر تیار تھا۔ اس نے لمحہ بھر کے لئے تھیلا سڑک کے کنارے رکھا اور دستی بم سرعت سے اس کی جیب میں منتقل ہو گئے۔

اس مقام سے آگے ہی ایک بھرا ہوا کوڑے دان مکانات کی پچھلی گلی کے سرے پر رکھا ہوا تھا۔ سلطان شاہ نے دستی تھیلا کوڑے دان کے پچھلے حصے میں ڈال دیا۔

اس غیر ضروری بوجھ سے نجات پانے کے بعد ہم اس گلی کے نکڑ پر جمع ہونے والی بھیڑ میں پہنچے تو پتا چلا کہ پولیس کی بھاری نفری نے کافی دور تک اس گلی کی ناکہ بندی کی ہوئی تھی اور ایک مکان کے آگے پولیس کی گاڑیوں کے ساتھ ہی کئی ایمبولینس بھی موجود تھیں۔ ہر شخص ہیجان اور تجسس میں مبتلا تھا۔ کسی کو پوری تفصیل کا علم نہیں تھا۔ ہر شخص کی زبان پر صرف بھاری فائرنگ کا ذکر تھا۔

تھوڑی دیر تک ادھر ادھر کی سن گن لینے کے بعد لوگوں کی زبانی پتا چلا کہ اس پرسکون گلی میں چند جنگجوؤں کی وجہ سے آفت ٹوٹی ہوئی تھی۔ پہلے ان کا ٹینک تھا اور اس کار کو الٹا مارا گیا پھر تھوڑی دیر پہلے ان کے گھر میں اندھا دھند گولیاں چلنے لگیں۔ وہاں سے متعدد سفید فام بے سروسامانی کے عالم میں کئی گاڑیوں میں فرار ہوتے ہوئے دیکھے گئے تھے۔

میں الجھ کر رہ گیا۔ ایلین کے ٹھکانے پر ہونے والی محاذ آرائی میری سمجھ سے بالاتر تھی۔ ہم نے سرتوڑ کوششوں کے بعد ان لوگوں کا سراغ حاصل کیا تھا لیکن اس ناگہانی واردات کے نتیجے میں ہم ایک مرتبہ پھر اندھیرے میں تھے۔ غالب امکان یہی تھا کہ پولیس کو متاثرہ مکان میں کوئی شخص زندہ نہیں مل سکا ہوگا۔

اس افراتفری میں ایلین پر کیا گزری تھی؟ اس کے بارے میں اندازہ لگانا مشکل تھا۔

"ہو سکتا ہے کہ موقع مل جانے پر ایلین نے ہی اپنا کام دکھا دیا ہو۔" بھیڑ سے نکلنے کے بعد سلطان شاہ نے دبی آواز میں اپنی رائے ظاہر کی۔

اس کی بات قرین قیاس تھی لیکن ہمارے پاس اس کی تصدیق کا کوئی ذریعہ نہیں تھا۔

میں اسے ساتھ لے کر شاہراہ فیصل کی دوسری جانب واقع ہوٹل کی طرف چل دیا۔ وہاں بیٹھ کر ہم گلی میں رونما ہونے والی تبدیلیوں پر نظر رکھ سکتے تھے۔

ایلین کی قیام گاہ شاہراہ فیصل کی ایک جانب تھی۔ ہم سڑک کے پار واقع ہوٹل میں بیٹھے ہوئے تھے۔ فاصلے پر ہونے کی وجہ سے ہمیں اس گلی کا منظر بالکل واضح نظر آرہا تھا۔ خرابی صرف یہ تھی کہ اس گلی کے قریبی سرے پر بے چین اور متجسس تماشائیوں کا ہجوم جمع تھا۔ پوری گلی پولیس کے تصرف میں تھی۔ دور لوگ اپنی آمد ورفت کے لئے دوسری طرف کا راستہ استعمال کر رہے تھے۔ اس وجہ سے ہمیں یہ اندازہ نہیں ہو رہا تھا کہ پولیس کی بھاری نفری وہاں کیا کارروائی کر رہی تھی۔

ہوٹل میں چند منٹ گزارنے کے بعد ہمیں یہ ضرور معلوم ہو گیا کہ اس مکان میں فائرنگ کی واردات ہمارے پہنچنے سے پندرہ بیس منٹ پہلے رونما ہوئی تھی جس کے نتیجے میں آناً فاناً گلی ویران ہو گئی۔ قریبی دکانیں تیزی سے بند کر دی گئیں۔ باہر موجود لوگوں میں بھگدڑ مچ گئی۔ حد تو یہ ہوئی کہ نکڑ پر واقع بجلی کمپنی کے دفتر والوں نے بھی اندر سے ساری کھڑکیاں اور دروازے بند کر لئے۔

کئی منٹ تک پورا علاقہ شدید فائرنگ اور لرزہ خیز انسانی چیخوں سے گونجتا رہا۔ اس ملے جلے شور سے ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے خونی مجرموں کے دو مسلح جتھے آپس میں لڑ رہے ہوں۔ فائرنگ کا زور ٹوٹتے ہی اس گلی میں سے وقفے وقفے سے کئی تیز رفتار گاڑیاں نمودار ہوئیں۔ بیشتر گاڑیوں میں سفید فام سوار تھے۔ صرف ایک گاڑی میں مقامی چہرے دیکھے گئے تھے۔ ان تمام گاڑیوں کے ڈرائیور بدحواسی کے عالم میں گاڑیاں بھگا رہے تھے۔ سروس لین پر جس کے جدھر سینگ سمائے وہ ادھر ہی فرار ہو گیا اور پھر فضا میں پولیس کی گاڑیوں کے دل دہلا دینے والے سائرنوں کی آواز گونجنے لگی۔ پولیس کی مداخلت کا امکان پیدا ہوتے ہی فائرنگ یک لخت رک گئی جیسے لڑنے والا کوئی بھی فریق پولیس کا سامنا نہیں کرنا چاہتا ہو۔ گلی سے مزید اکا دکا گاڑیاں فرار ہوئیں اور جب پولیس نے موقع پر پہنچ کر تیزی سے اس گلی کا محاصرہ کیا تو فضا پر غیر فطری سناٹا چھا چکا تھا۔

مجھے یقین تھا کہ اس تصادم کے نتیجے میں سارے ہی متاثرہ افراد شاہراہ فیصل کی سمت سے نہیں بھاگے ہوں گے۔ ان کے لئے دوسری طرف کا راستہ بھی کھلا ہوا تھا۔ اگر دونوں اطراف سے اتنی بڑی تعداد میں متاثرہ افراد فرار ہوئے تھے تو یہ ایک حقیقت ہے

اندازہ لگایا جاسکتا تھا کہ ایلین کے ساتھ مسلح افراد کی کتنی بڑی تعداد موجود تھی۔

میرے لئے وہ اطلاعات سنسنی خیز اور پُراسرار تھیں۔ اس گلی میں ایلین مقیم تھا اس لئے سفید فاموں کے ہنگامے میں ملوث ہونے اور پھر فرار ہونے کی بات قابلِ فہم تھی لیکن میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ ان سفید بدمعاشوں پر دھاوا بولنے والے کون ہوسکتے تھے۔

چائے کی پیالی اور دو سگریٹیں ختم ہونے تک میرے ذہن میں ایک بات جم چکی تھی۔ سنی سنائی باتوں میں اہم ترین نکتہ یہ تھا کہ سفید فام اور مقامی افراد الگ الگ گاڑیوں میں فرار ہوئے تھے۔ سفید فاموں کی گاڑیوں میں کوئی مقامی چھوٹا دکھا گیا نہ مقامیوں کو لے جانے والی گاڑی میں کوئی سفید فام موجود تھا۔ یہ کوئی ڈھکی چھپی بات نہیں رہی تھی کہ ایلین اپنی پوری قوت اور وسائل کے ساتھ میدان میں اترا تھا۔ اسے اپنے ہم نسلوں کا بھرپور تعاون حاصل تھا اور بدرو جیسے زرخرید مقامی بدمعاش بھی پوری طرح اس کا ساتھ دے رہے تھے۔

بدرو کا نام ذہن میں ابھرتے ہی جیسے کوئی گرہ سی کھل گئی۔

ہمارے فلیٹ سے روانہ ہونے سے پہلے اول خان نے فلیٹ پر فون کرکے غزالہ کو خبر دی تھی کہ بدرو دارا کو فیروز آباد پولیس اسٹیشن کے علاقے میں کرائے کے ایک قاتل نے موت کے گھاٹ اتار دیا تھا اور رو گلی پولیس کی بھاری نفری کے محاصرے میں تھی وہ بھی فیروز آباد تھانے کی حدود میں واقع تھی۔ ان دونوں حقائق میں کوئی گہرا رابطہ تھا جو پہلے میری سمجھ میں نہیں آسکا تھا۔

ایلین کی ساری قوت کا انحصار دو عنصروں پر تھا۔ اس کے اپنے مددگار اور امریکن سیکرٹ سروس یا سی آئی اے کے اہل کار جو فطری طور پر امریکن رہے ہوں گے۔ بدرو دارا اس کا دوسرا بازو تھا۔ حالات بتا رہے تھے کہ بدرو دارا بھی ایلین کے لئے کام نہیں کررہا تھا۔ اس کے تو وہ بھی پوری طرح ایلین کے اشاروں پر چل رہے تھے۔

کچھ نہیں کہا جاسکتا تھا کہ بدرو دارا کہاں مارا گیا تھا۔ یہ امکان بھی موجود تھا کہ اسے ایلین کی کمین گاہ میں یا اس کے قرب و جوار میں ہلاک کیا گیا ہو۔ کرائے کے کسی بھی قاتل کے لئے زیرِ زمین رابطوں کی مدد سے یہ معلوم کرنا مشکل نہیں رہا ہوگا کہ ان دنوں بدرو کس کے لئے کام کررہا تھا اور کہاں مقیم تھا۔ ان معلومات کے حصول کے بعد وہ شخص اس علاقے میں پہنچا اور کوئی بھی موقع میسر آتے ہی اپنے کام سے فارغ ہوگیا۔

بدرو دارا کا قتل کوئی معمولی واقعہ نہیں کہا جاسکتا تھا۔ ہوسکتا ہے کہ اپنے باس کے قتل پر ایلین کے لئے کام کرنے والے مقامی بدمعاش مشتعل ہوگئے ہوں اور کسی بات پر ایلین یا دوسرے سفید فاموں سے الجھ پڑے ہوں اور اسی تکرار کے نتیجے میں وہاں گولیاں چلنے کی نوبت آگئی ہو۔ یہ بالکل سامنے کی بات تھی کہ ایسی صورتِ حال میں متصادم بدمعاش واضح طور پر مقامیوں اور غیر مقامیوں میں

بٹ گئے ہوں گے اور ذرا سی دیر کی دھواں دھار فائرنگ کے بعد وہاں سے ٹکڑیوں کی صورت میں نکل بھاگے ہوں گے۔ اس پس منظر میں کسی بھی ٹکڑی میں مخالف گروہ کے کسی بھی فرد کی موجودگی کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا تھا۔

میں نے گردوپیش کا جائزہ لیا تو اس وقت چائے خانے میں بہت کم لوگ باقی رہ گئے تھے۔ بیشتر افراد سڑک کے پار ہونے والی سرگرمیوں کے نتائج جاننے کے تجسس میں باہر نکل گئے تھے کیونکہ اس گلی میں سے ایک ایمبولینس سائرن بجاتی ہوئی تیز رفتاری سے نکلی تھی اور ٹریفک کے کسی بھی ضابطے کی پروا کئے بغیر شہر کی سمت روانہ ہوگئی تھی۔

"ایمبولینس میں شاید زخمی لے جائے گئے ہیں۔" میں نے دھیمے اور سنسنی خیز لہجے میں سلطان شاہ سے کہا "اس کا مطلب ہے کہ ابھی عمارت ویران نہیں ہوئی ہے۔"

"ضروری نہیں کہ ایمبولینس میں کوئی زخمی بھی رہا ہو۔" سلطان شاہ نے دروازے سے باہر دیکھتے ہوئے سرسری لہجے میں کہا "بے چارے عبدالستار ایدھی نے شہر کے مریضوں اور زخمیوں کی خدمت کے لئے بے شمار ایمبولینسوں کا ایک بیڑا تیار کیا تھا مگر اب وہ خود خون کے آنسو روتا ہے کہ اس کی گاڑیاں مریضوں اور زخمیوں سے زیادہ مردے ڈھو رہی ہیں۔"

"میں ایمبولینس میں لاشوں کی موجودگی کے امکان کو مسترد نہیں کرتا لیکن میرا دعویٰ ہے کہ اس میں کوئی نہ کوئی زخمی بھی تھا پولیس والے اس سے اندر کی پوری کہانی اگلوالیں گے۔"

"میں مانتا ہوں کہ گہرے مشاہدے کی وجہ سے تمہارے بیشتر اندازے درست ثابت ہوتے ہیں لیکن اس وقت میں تمہارے اس بے سروپا دعوے کا سبب سمجھنے سے قاصر ہوں۔"

"ایمبولینس عجلت میں اور تیز رفتاری سے روانہ ہوئی ہے جیسے کسی کو فوری طبی امداد پہنچانی ضروری ہو۔ مردے دیکھ بھال کی ہر ضرورت سے بے نیاز ہوتے ہیں۔"

"ایمبولینس چلانے والے بھی ہمارے بگڑے ہوئے معاشرے کے کل پرزے ہیں۔ گاڑی خالی ہو تب بھی وہ سائرن بجا کر اور ایمرجنسی لائٹ آن کرکے بھیڑ میں راستہ بنانے میں خوشی محسوس کرتے ہیں۔ میں نے کئی نجی اداروں کی ایسی ایمبولینسوں کو سائرن کے ساتھ دوڑتے دیکھا ہے جن میں اسکول آنے جانے والے بچے یا کسی بڑے اہلکار کے گھر والے سوار ہوتے ہیں۔ کسی ایمبولینس کی رفتار سے یہ قیاس نہیں کیا جاسکتا کہ اس میں کوئی زخمی لے جایا جارہا ہے یا کوئی لاش۔"

"راستے کی اور بات ہوتی ہے۔ یہ ایمبولینس ایک جائے واردات سے روانہ ہوئی ہے جہاں علاقے کے بہت سے ذمے دار حکام موجود ہیں۔ یہاں کوئی ایسی ڈرامے بازی کرنے کی ہمت نہیں کرے گا۔"

"تھوڑی دیر کے لئے فرض کر بھی لیا جائے کہ ایمبولینس کے

ذریعے کسی کو جتنا اچھال دیا گیا ہے تو اس سے کیا فرق پڑے گا؟ تم مجھے کیا سمجھانا چاہ رہے ہو؟" وہ الجھ کر بولا۔

"نئے امکانات۔" میں نے بائیں آنکھ دبا کر مسکراتے ہوئے کہا "اس وقت یہاں سے کوئی کارآمد بات نہیں بھی معلوم ہوئی تو کل کے اخبارات میں بہت کچھ چھاپا جائے گا۔ ابھی تک ایلن ایک سایہ بنا ہوا ہے۔ وہ ہمارا پیچھا کر رہا تھا لیکن ہم اس کے بارے میں کچھ بھی نہیں جانتے تھے۔ اب وہ ہماری آنکھوں میں دھول جھونک کر فرار نہیں ہو سکے گا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ اب بھی اپنی کمین گاہ میں موجود ہو۔۔۔ اسے فرار ہونے کا موقع ہی نہ مل سکا ہو۔"

"تمہارے تیور کچھ خطرناک نظر آ رہے ہیں۔" وہ مجھے گھورتے ہوئے نارمل لہجے میں بولا "آج کا پروگرام منسوخ ہو چکا ہے۔ اگر ایلن موجود ہے تو وہ کسی چیتے کی طرح چوکنا اور خوں خوار ہو چکا ہوگا۔ زخم کھایا ہوا دشمن بہت خطرناک ہو جاتا ہے۔۔۔ لو دیکھو۔ اب وہاں سے دوسری ایمبولینس روانہ ہو رہی ہے۔"

اس کے توجہ دلانے پر میں نے شارع فیصل کے پار والی گلی میں دیکھا تو وہاں سے دوسری ایمبولینس تقریباً رینگتی ہوئی مین روڈ کی طرف آ رہی تھی۔

"اس کی رفتار دیکھ لو۔ صاف ظاہر ہو رہا ہے کہ اس میں پڑے ہوئے افراد ہر دنیاوی مدد سے بے نیاز ہو چکے ہیں۔ اس بار صرف لاشیں لے جائی جا رہی ہیں۔" میں نے کہا۔

"یہ نرالی منطق میری سمجھ سے باہر ہے۔" وہ کسی طرح مجھ سے متفق ہونے پر آمادہ نہیں تھا "زندگی اور موت کے نازک مسائل ایک ایمبولینس ڈرائیور کی صوابدید پر نہیں چھوڑے جاتے۔ بعض زخمیوں کی ظاہری حالت دھوکا دے سکتی ہے۔ بظاہر مردہ نظر آنے والا زخمی کوما کی حالت میں ہو سکتا ہے۔ عین ممکن ہے کہ کسی کے دل کی دھڑکن عارضی طور پر رک گئی ہو اور دوا کی مالش سے دوبارہ بحال ہو جائے۔۔۔"

"احمقانہ باتیں مت کرو۔" میں نے منہ بنا کے ناگواری سے کہا "دل کی دھڑکن عارضی طور پر چند سیکنڈ یا ایک ڈیڑھ منٹ کے لئے رکتی ہے۔ اسے فوراً بحال نہ کیا جائے تو موت واقع ہو جاتی ہے۔ ہمیں یہاں آئے کافی دیر ہو چکی ہے اور فائرنگ کا سلسلہ ہمارے پہنچنے سے پہلے موقوف ہو چکا تھا۔ اتنی دیر تک کسی کا دل رکا نہیں رہ سکتا۔ اتنی دیر تک دماغ کی شریانوں کو تازہ خون نہ ملے اور وریدوں سے گندہ خون نہ کھینچا جائے تو دماغ کی موت واقع ہو جاتی ہے جو لمحوں ہی لمحوں میں سارے عضلات بلکہ وجود پر ایک آسیب کی طرح طاری ہو جاتی ہے۔"

"برا مان گئے۔" وہ اچانک ہنس پڑا "اچھا! چلو تمہاری بات مانے لیتا ہوں۔"

وہ ایک زیر تعمیر عمارت کے کمرے پر قائم ایسا عارضی ہوٹل تھا جو بنیادی طور پر اس علاقے میں کام کرنے والے مزدوروں کی خورد و نوش کی ضروریات پوری کرنے کے ساتھ دفاتر میں کام کرنے والوں کو بھی چائے اور نیبو فراہم کرتا رہا ہوگا۔ ہم نے میز چھوڑ کر کاؤنٹر پر پیسے ادا کئے اور باہر آ گئے۔

محتاط اور کمزور دل تماشائی ہوٹل کے سامنے جمع ہو کر بھانت بھانت کی قیاس آرائیاں کر رہے تھے۔ میں ان کے تبصرے سنتا ہوا آگے کھسکتا چلا گیا۔ سلطان شاہ میرا رم چھلا بننے کے بجائے اس طرح چند قدم پیچھے ہو لیا جیسے اس کا مجھ سے کوئی واسطہ ہی نہ ہو۔

وہاں رونما ہونے والے واقعات کے بارے میں ایک نظریہ قائم کر لینے کے بعد مجھے یقین ہو گیا تھا کہ اس وقت وہاں ایلن کا کوئی بھی تنک خوار مہری یا کسی مشتبہ فرد کی تلاش میں باہر نکلنے کی جرأت نہیں کر سکے گا۔ ہم سڑک عبور کر کے تماشائیوں کی بھیڑ میں شامل ہوئے تو اندازہ ہوا کہ اس دوران میں لوگوں کی معلومات میں خاصا اضافہ ہو چکا تھا۔

لوگ اس مکان میں رہنے والے غیر ملکیوں کو مشکوک اور مشتبہ قرار دے کر ان کے کئے اور اس کے نتیجے کی موت کا ذکر بھی کر رہے تھے۔ یہ بات ہر زبان پر تھی کہ ان دنوں پولیس اور انتظامیہ نے اپنے تمام غیر ملکیوں کو جو پراسرار مشتبہ سرگرمیوں میں ملوث تھے، شہر میں کھلی چھوٹ دی ہوئی تھی اور امن و امان کے حالات جو پہلے ہی حوصلہ افزا نہیں تھے، اس نا قابل فہم ڈھیل کے نتیجے میں مزید بگڑ رہے تھے۔

تازہ ترین واردات کے حوالے سے جو کچھ سامنے آیا وہ میرے قائم کئے ہوئے نظریات کی مانند کر رہا تھا۔ پولیس والوں نے اس مکان میں سے تین سفید فاموں کی لاشیں اٹھائی تھیں۔ چار گوریوں کے زخم کھا کر بری طرح زخمی ہوئے تھے۔ ہلاک اور زخمی ہونے والوں میں کوئی بھی مقامی شامل نہیں تھا۔

ایلن کے پڑوسیوں کا بیان تھا کہ اس مکان میں سفید فاموں کے ساتھ ہی مقامیوں کی بھاری نفری کی نقل و حرکت دیکھی جاتی رہی تھی لیکن پولیس کی آمد کے بعد وہاں حیران کن طور پر میدان خالی تھا۔ کسی مقامی کا سایہ تک نہیں مل سکا تھا جب کہ ہلاک اور زخمی ہونے والوں کے سوا وہاں صرف تین غیر ملکی پائے گئے تھے جو اس مکان کے قانونی کرائے دار ہونے کے دعوے دار تھے۔

پولیس کے نچلے عملے کے ذریعے اندر کی جو کہانیاں تماشائیوں تک پہنچی تھیں ان کے مطابق کرائے داروں نے اپنے ایک گنے اور ملازم کے قتل کے بعد مقامی محافظوں کی خدمات حاصل کی ہوئی تھیں پھر کرسمس کی تقریب کے سلسلے میں ان کے یہاں بہت سے دوست اور مہمان آئے ہوئے تھے۔ کسی وجہ سے ان مہمانوں اور مقامی محافظوں کے درمیان تلخ کلامی کا سلسلہ شروع ہو گیا۔ محافظوں نے مشتعل ہو کر اندھا دھند فائرنگ شروع کر دی جس کے نتیجے میں ان کے بہت سے مہمان لہولہان ہو گئے اور دیگر سفید فاموں نے اپنی مدافعت کے لئے جوابی فائرنگ شروع کر دی۔

اس خون خرابے کے دوران میں دونوں متصادم فریقوں نے بھاری جانی نقصان کا اندازہ لگا لیا تھا۔ وہ دکانوں کی اوٹ سے

ایک دوسرے پر گولیاں برسانے کے ساتھ فرار کی راہیں بھی تلاش کرتے رہے اور جسے بھی موقع ملا وہ اس میدانِ کارزار سے بھاگ نکلا۔

بھاگنے والوں میں دونوں طرف کے افراد شامل تھے۔ ان سب کے انخلا کا عمل اتنی تیزی سے رونما ہوا کہ جب پولیس کی نفری جائے واردات پر پہنچی تو وہاں لاشوں اور زخمیوں کے سوا کسی متحارب فریق کا وجود نہیں تھا۔ وہاں رہنے والے تینوں سفید فاموں نے خود کو اس ہولناک خوں ریزی سے بالکل لاتعلق قرار دیا تھا۔

لطف کی بات یہ تھی کہ اس نازک موقع پر ان لوگوں نے بدرو دادا کا نام صیغہ راز میں رکھنے کی کوئی کوشش نہیں کی تھی۔ جب محافظوں کے بارے اور ٹھکانے کے بارے میں بازپرس کی گئی تو وہاں رہنے والوں نے کسی تامل کے بغیر بدرو دادا کا نام لے ڈالا۔ ان کا کہنا تھا کہ انہوں نے حفاظتی انتظامات کے سلسلے میں بدرو دادا سے رابطہ کیا تھا۔ معاوضہ طے ہو جانے کے بعد اسی نے دوسرے مسلح معاونین کا بندوبست کیا تھا۔ وہ لوگ ان کے بارے میں کچھ نہیں جانتے تھے۔

اس وقت تک بدرو دادا کے قتل کی کہانی اس علاقے میں نہیں پھیلی تھی مگر مجھے پورا یقین تھا کہ ایلین کے مکان پر پہنچنے والی پولیس پارٹی کو اپنے علاقے میں رونما ہونے والی قتل کی اس واردات کے بارے میں علم رہا ہوگا۔ انہوں نے یہ جاننے کی کوشش بھی کی ہوگی کہ ان سفید فاموں کو بدرو دادا کے بارے میں کیسے معلوم ہوا اور انہوں نے اس سے کہاں رابطہ کیا لیکن ان سوالات کے جوابات ہمارے علم میں نہیں آسکے۔ ان تفصیلات سے ایک بات بالکل واضح ہو گئی تھی کہ بدرو دادا کا قتل اس مکان میں نہیں ہوا تھا۔ اول خان کے گرگے نے بدرو دادا کو قرب و جوار کے کسی علاقے میں گھیر کر ٹھکانے لگایا تھا اور وہ تصادم یقینی طور پر اسی وجہ سے ہوا تھا کہ بدرو دادا جیسا بے خوف گروہ بند نہایت بے دردی کے ساتھ موت کے گھاٹ اتار دیا گیا تھا۔ اس کے آدمیوں نے مایوسی اور اشتعال کے عالم میں ایلین کے ساتھیوں پر حملہ کر دیا۔ ہلاک اور زخمی ہونے والوں کی نوعیت سے یہ بات ظاہر ہو رہی تھی کہ تصادم میں پہل معاونین نے کی تھی اور وہ سب بدرو دادا کے ساتھی تھے۔

میرے لئے ان تفصیلات میں صرف ایک بات بہت اہم تھی۔ واردات کے بعد سارے مسلح اور غیر مسلح افراد اس مکان سے نکل بھاگے تھے لیکن تین افراد بدستور وہاں مقیم تھے۔ منطقی طور پر اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ ان میں ایلین اور ہیز ضرور شامل رہے ہوں گے۔ تیسرا آدمی ان کا کوئی بھی قریبی نمک خوار ہو سکتا تھا جو بساط الٹنے کے باوجود ان کا ساتھ دے رہا تھا۔

تھوڑی دیر بعد پولیس کی گاڑیاں ایک ایک کر کے واپس لوٹ گئیں۔ تماشائیوں کی بھیڑ بھی چھٹنے لگی۔ حیران کن بات یہ تھی کہ کسی نے بھی مزید معلومات حاصل کرنے کے لئے متنازع مکان کا سراغ لگانے کی کوشش نہیں کی تھی۔

بھیڑ کم ہو جانے کے باوجود وہاں جگہ جگہ لوگ ٹولیوں کی صورت میں جمع ہو کر اپنے اپنے انداز میں قیاس آرائیاں کر رہے تھے۔ میں سلطان شاہ کو آنکھ سے اشارہ کرتا ہوا سڑک کی دوسری طرف ہولیا۔ سلطان شاہ چند قدموں کے فاصلے سے میرے پیچھے ہولیا۔

میں نے کوڑے دان کے قریب سے گزرتے ہوئے کن انکھیوں سے دیکھا کہ چاول اور چینی وغیرہ کی تھیلیوں سے بھرا ہوا وزنی تھیلا کوڑے دان کے پچھلے حصے میں اسی طرح رکھا ہوا تھا جس طرح سلطان شاہ نے اسے چھوڑا تھا۔ اس پر بعد میں کوڑا کرکٹ نہیں ڈالا گیا تھا۔

"یہاں تو سارا معاملہ ہی تائیں تائیں فش ہو گیا۔" کچھ دور نکلنے کے بعد سلطان شاہ نے میرے ساتھ قدم ملاتے ہوئے متفکرانہ لہجے میں کہا۔

"کچھ بھی نہیں ہوا۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "اہم بات یہ ہے کہ ایلین اور ہیز کسی تیسرے شخص کے ساتھ ابھی تک اس مکان میں موجود ہیں۔ ہم زیادہ آسانی سے ان پر ہاتھ ڈال سکیں گے۔"

"اس خیال میں نہ رہنا۔" اس کا لہجہ استہزائیہ ہو گیا۔ "بدرو دادا کی موت اور پھر بعد میں ہونے والی خوں ریزی کے بعد وہ بہت زیادہ محتاط ہو چکے ہوں گے۔ زخمی بھیڑیوں کا شکار سب سے مشکل ہوتا ہے۔ وہ آسانی کے ساتھ تمہاری کسی چال میں نہیں آسکیں گے۔"

"دیکھا جائے گا۔" میں نے اسی لہجے میں جواب دیا۔ "اصل اہمیت اس بات کی ہے کہ ہمارا شکار ہمارے سامنے ہے۔ مجھے تو ڈر تھا کہ کہیں وہ سب ہی نہ بھاگ نکلے ہوں۔ اب نتائج کا انحصار ہماری کارکردگی پر ہوگا۔ اگر ہم اپنے منصوبے کے مطابق انہیں گھیرنے میں کامیاب نہیں ہو سکے تو یہ ہماری نااہلی ہوگی۔ قدرت نے ہمیں بازی پلٹنے کا ایک سنہرا موقع فراہم کیا ہے۔"

"میرا خیال ہے کہ اس وقت تم ضرورت سے زیادہ خوش فہمی کا شکار ہو رہے ہو۔"

"نتائج سامنے آنے تک ہر جاندار حریف اپنی کامیابی کی امید کرتا رہتا ہے۔ اسے تم کوئی بے جا خوش فہمی قرار نہیں دے سکتے۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے بدمزگی سے کہا۔

"تم غلط سمجھ رہے ہو۔ میں نتائج وغیرہ کو دور کی بات سمجھتا ہوں۔ اس وقت اصل بات صرف اتنی سی ہے کہ تم نے مکان میں موجود تین سفید فاموں میں سے دو کو ایلین اور ہیز فرض کر لیا ہے۔ یہ بھی تو ہو سکتا ہے کہ معاملات بگڑتے ہی وہ دونوں بھی اپنی کمین گاہ سے فرار ہو گئے ہوں اور اب وہاں تین نئے چہرے پولیس والوں کا سامنا کرنے کے لئے موجود ہوں۔"

"تم ہمیشہ منفی خطوط پر سوچتے ہو۔" میں نے دانت پیستے ہوئے

ور بھی کبھی نسارا کی کالی زبان اپنا اثر دکھا بھی جاتی ہے۔
نے لوگوں سے سنا نہیں کہ مکان میں موجود بھوت غیر قانونی
ے قانونی کرائے دار ہونے کے دعوے دار ہیں۔
ں سے کیا فرق پڑتا ہے۔" اس کے ہونٹوں پر خوان
مسکراہٹ پھیل گئی "میں کسی بھی خالی مکان میں گھس
والی
کی ملکیت کا دعویٰ کر سکتا ہوں۔ وہ بھوتوں کچھ بھی کہہ سکتے
لیس والوں نے کرائے داری کا معاہدہ اور ان بھوتوں کی
ناد برات کہاں دیکھی ہوں گی؟"
ایک بڑا شکوہ ہے۔" میں نے چیخ کر کہا "تم پولیس والوں
ام زنی کر رہے ہو کہ انہوں نے اپنے فرائض پوری دے
ے سر انجام نہیں دیے۔"
الزام تراشی نہیں حق گوئی ہے۔" وہ ایک بے ساختہ
ے ساتھ بولا "پولیس والے براہ راست آسمان سے نازل
ہونے وہ بھی ہم جیسے معاشی افراد ہوتے ہیں۔ سیدھی بات ہے
ہے۔ نوکری کی پابندیوں کی وجہ سے وہ معاشی نہیں تو کچھ
ہوتے ہیں۔ کم پڑھے لکھے مقامی ملکی اہلکار سفید چمڑی والوں
کی موجودگی سے مرعوب رہتے ہیں۔ ملکیوں اور غیر ملکیوں کے ساتھ
ی سلوک میں نمایاں فرق ہوتا ہے۔ مجھے پورا یقین ہے کہ ان
لوگوں نے جو کچھ کہا ہوگا اس پر انہیں بند کر کے یقین
کر لیا ہوگا۔ جہاں بین کے بغیر تسلیم کیے جانے والے دعوے
اور بے بنیاد ہوسکتے ہیں۔"
میں نے چند لمحوں تک اسے کوئی جواب نہیں دیا پھر خشک
میں کہا "دونوں امکانات ممکن ہیں۔ ایلن وغیرہ ہو بھی
ہیں اور غائب بھی ہو سکتے ہیں مگر میں ان سے ٹکرانے کا خطرہ
مول لوں گا۔ تم واپسی پر کوڈے وان سے تفصیلا اٹھا لینا۔ اس
انہیں وحشت زدہ نہیں کیا جا سکے گا۔"
فیصلہ ہی نہیں تم تو یہ دونوں کو تاوان بھی اپنے سر پر
لگا ہوں لیکن معاملات بہت گنجلک ہیں۔ میرا خیال ہے کہ
تمہیں ایلن یا رچرڈ سے زیادہ ویرا کی فکر ہے۔ اس پورے
میں ابھی تک اس تبت۔ ٹی بی کی موجودگی کا کوئی سراغ نہیں
فرض کرو کہ ایلن اور رچرڈ بھی مل جاتے ہیں لیکن اس کھر
موجودہ سے ویرا کی بات ہوگی؟"
وہ ایک جان دار پہلو تھا۔ لمحہ بھر کے لئے میں بھی گڑبڑا گیا مگر
سنبھل کر بولا "ان دونوں بلکہ تینوں کو اطمینان سے دیکھ کر
واسطے ویرا اسی علاقے میں غائب ہوئی ہے۔ ان کی بھاری
کے بارے میں نادر ترین اطلاعات سے ان معلومات کی
ہوگئی ہے جو تم نے فراہم کی تھیں۔ اگر ویرا اس جادو
نہیں ہے تو ان تینوں کو میرے ہاتھوں
ہوگا۔ انہیں جہنم واصل کرنے کے بعد میں نئے سرے سے
کے امکانات پر غور کروں گا۔"
"ویرا الفت کی پرکالہ ہے۔" وہ سخت جھنجھلاہٹ لہجے میں بولا "ہو سکتا
ہے کہ نائٹ کلب اور بریزنگ سے فائدہ اٹھا کر وہاں سے نکل بھاگی ہو۔
ایسی صورت میں نسارا رد عمل کیا ہوگا؟"
"تم بلا وجہ مجھے الجھانے کی کوشش کر رہے ہو۔" میں نے
زرش لہجے میں کہا "ویرا کسی ناگہانی مصیبت میں پھنس گئی ہے اس
لئے اسے بچانا میرا اولین فریضہ ہے۔ میں ہر قیمت پر اسے آزادی
دلانے کی کوشش کروں گا۔ اس کے بعد میرے سامنے صرف ایک
ہی کام باقی رہ جاتا ہے۔ ایلن اور اس کے گماشتوں کی سرکوبی۔
ان کاموں میں تقدیم و تاخیر تو ہو سکتی ہے لیکن ان سے گریز ناممکن
ہے۔ اب تک تمہیں بھی اندازہ ہو چکا ہوگا کہ ایلن کے میدان میں
آنے ہی حالات نے کس طرح پلٹا کھایا ہے۔"
"جیفا سرائے میں جب میں نے دھان پان سے اس عینک زدہ
بندر کو نکر اور ٹی شرٹ میں ملبوس دیکھا تھا تو میں سوچ بھی نہیں سکا
تھا کہ وہ آگے چل کر اس قدر خطرناک منصوبہ ساز ثابت ہوگا۔
اب تک اس کے بارے میں میرا ہر اندازہ غلط ثابت ہوا ہے۔ اس
حرام زادے کا سر کچلے بغیر ہم اپنے دوسرے دشمنوں پر برتری
حاصل نہیں کر سکیں گے۔"
ہم دونوں سروس روڈ پر ٹہلتے ہوئے رازی روڈ کے چوراہے
سے آگے گزر کر زمری کی طرف رواں تھے کہ میں ایک دم ہی
رک کر واپسی کے لئے پلٹ پڑا۔ میں نے سلطان شاہ کی آنکھوں
میں دیکھتے ہوئے کہا "یہ اچھا ہے کہ اب وہاں صرف تین نفوس رہ
گئے ہیں۔ زیادہ آدمیوں کی موجودگی میں گڑبڑ ہو سکتی تھی۔ اب میں
انہیں آسانی سے کارزیو الیکٹرونک سوئچ کی تباہ کاری سے خوف زدہ
کر سکوں گا۔"
"بعض اوقات تم بہت بھیانک خطرات مول لے بیٹھتے ہو۔"
وہ جھرجھری لے کر بولا "اگر وہ تمہاری دھمکیوں میں نہیں آئے اور
اس سوئچ کو آزمانے کی نوبت آگئی تو تم کیا کرو گے؟"
"پھر تو کھلا مقابلہ ہوگا۔ کارزیو الیکٹرونک سوئچ نہ سہی پستول
اور ریوالور کام آئیں گے۔" اتنا کہہ کر میں نے ایک لمحے کے لئے
توقف کیا پھر اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا "مگر مجھے پورا یقین ہے
کہ میرا بلف کام کر جائے گا۔ ایلن اس مرتبہ جن لوگوں کے لئے
کام کر رہا ہے وہ جدید ترین تباہ کن ایجادات پر گہری نظر رکھتے ہیں
اور کارزیو الیکٹرونک سوئچ تو ان کے گھر کی ایجاد ہے۔ اس کی تباہ
کاری سے واقفیت رکھنے والا شخص کسی بھی قیمت پر اس مہلک
سوئچ کے استعمال کی نوبت نہیں آنے دے گا۔"
"یہ واقعی بہت تباہ کن ایجاد ہے۔" وہ تفکر آمیز لہجے میں بولا۔
"زندگی کے آخری لمحات میں امریکا کے کسی بھی صدر کی انا پرستی یا
ہٹ دھرمی کے نتیجے میں پوری دنیا ہولناک تباہی کی زد میں آسکتی
ہے۔ ذرا تصور تو کرو کہ بستر مرگ پر پڑا ہوا امریکی صدر اپنی زندگی
کے آخری لمحات میں کارزیو الیکٹرونک سوئچ اپنے سینے پر باندھ لے
اور اس سوئچ کا رابطہ پینٹاگون کے بھیانک زمینی اور خلائی دفاعی
نظام کو حرکت میں لانے والے سپر کمپیوٹر سے ہو تو امریکی صدر کے

نی یہ ہوئی کہ موقع پاتے ہی ہمیں ٹھکانے لگا دیں اور اسی
ے کے سدباب کے لیے میں نے کالا پانی الیکٹرک سوئچ کا
ل دبایا تھا۔ ان لوگوں کے مزاحمت کرنے کے ساتھ یہ امکان
تھا کہ ایک جنگی واردات کے بعد ان لوگوں کی حفاظت کے لیے
ں افسران نے ایک دو سپاہی وہاں چھوڑ دیے ہوں لیکن یہ
خیالی خطرات تھے۔ اصل صورت حال کا اندازہ ان کے
زے کو کھٹکانے کے بعد ہی ہو سکتا تھا۔

سلطان شاہ نے موقع محل دیکھ کر بہت صفائی سے کوڑے دان
پیچھے رکھا ہوا تھیلا اٹھا لیا۔ اس وقت تک ہمیں یہ معلوم ہو چکا
کہ تحقیل نمبر کے غیر ملکی مالکان اس گلی کے چھٹے مکان میں رہتے
۔ اس قطار میں پانچ مکانوں کے بعد سڑک آ جاتی تھی۔ سڑک
بعد کھڑا والا مکان ہمارا نشانہ تھا۔ اس کے احاطے کی دیواریں
اونچی تھیں کہ باہر سے عمارت کا کوئی حصہ نظر نہیں آ رہا تھا۔
طے کی دیوار کے ساتھ باہر متعدد درخت لگے ہوئے تھے مگر ان
نگرزبانہ نہیں تھی۔

اس مکان کا دروازہ اگلی گلی کے بجائے بغلی سڑک پر واقع
پچھواڑے والی نسبتاً تنگ گلی ویران پڑی ہوئی تھی۔ اس طرف دیوار
ساتھ دو تناور درخت بھی موجود تھے۔ ان کے درمیان ایک
ا آہنی گیٹ نصب تھا جو بری طرح زنگ آلود تھا۔ اس گیٹ کے
کے موجود کوڑے اور خشک پتوں کے انبار سے معلوم ہو رہا تھا کہ
لمبے عرصے سے استعمال نہیں کیا گیا تھا۔

میں نے فوراً ہی اپنی حکمت عملی تبدیل کرنے کا فیصلہ کر لیا۔
اس مکان کے مین گیٹ پر رک کر لوگوں کی نظروں میں آنے
بہتر تھا کہ ہم متروک عقبی راستے سے خاموشی سے اندر داخل
ہو جائیں اور پھر حالات کے مطابق فیصلے کرتے چلے جاتے۔

سلطان شاہ کا خیال تھا کہ میں پچھلے گیٹ پر چڑھ کر اندر کودنے
کا ارادہ رکھتا ہوں اس لیے وہ کچھ فکرمند سا نظر آ رہا تھا لیکن جب
اس نے مجھے ہم گن نکالتے دیکھا تو پوری بات اس کی سمجھ میں
آ گئی۔ آہنی گیٹ کی ساخت سے یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ
اس کا بولٹ کہاں لگا ہوا ہوگا۔ میں نے ہم گن کا ٹریگر دبا کر چند لمحوں
تک اسی مقام پر رکھا۔ مختصر سی خاموش حرکت ہوئی اور لوہے کی خاصی
مقدار پگھل کر نیچے ٹپک گئی۔

ظاہر ہے کسی گھر میں اس طرح گھسنا آسان کام نہیں تھا پھر
وہ مکان ماڈرن واردات کے باعث لوگوں کی نظروں میں آیا ہوا
تھا۔ میں نے سوچ لیا تھا کہ اگر کوئی اتفاقاً ادھر آ بھی نکلا تو میں اسے
اس احمق سے یہی تاثر دوں گا کہ ہم دونوں بھی اسی مکان کے
مکین تھے لیکن غنیمت تھا کہ اس وقت تک ہم کسی کی نظروں میں
نہیں آئے تھے۔

وہ پھاٹک نہ جانے کب سے بند پڑا ہوا تھا کہ اس کے قبضے
زنگ کھا کر ختم ہو گئے تھے۔ میں نے ہم گن جیب میں ڈال
کر زور لگایا اور ایک دبی دبی چرچراہٹ کے ساتھ آہنی پھاٹک اندر
کی طرف کھلتا چلا گیا۔ ہم دونوں بہت تیزی کے ساتھ اندر داخل
ہو گئے۔

"ہوشیار رہنا کہیں سے کوئی خونخوار کتا بھی برآمد ہو سکتا
ہے۔" سلطان شاہ نے دیوار کے ساتھ لگے ہوئے کاٹھ کباڑ کی
اوٹ لیتے ہوئے سرگوشی کی۔

میں اس خطرے سے ایک لمحے کے لیے بھی غافل نہیں رہا
تھا۔ میرا اندازہ تھا کہ ایلن میری ہی سدھائے ہوئے تمام کتوں
سے ہاتھ دھو بیٹھا تھا لیکن گھر کی رکھوالی کے لیے وہاں دو چار
خطرناک کتوں کی موجودگی خارج از امکان نہیں تھی۔ ہم وحشی
جانوروں کو پالنا اور سدھانا ربیے بھی ایلن کا شوق تھا۔

میں نے اندر پہنچنے کے بعد آہنی پھاٹک کو دوبارہ بند کر دیا۔
اس بار اس کے قبضوں سے بہت ہلکی آواز پیدا ہوئی تھی۔ ہم
دونوں خاموشی اور سنسنی کے عالم میں کئی ثانیوں تک وہیں دبکے
بیٹھے رہے لیکن کہیں سے بھی کوئی رد عمل سامنے نہیں آیا۔

میرا خیال تھا کہ آہنی گیٹ کے کھلنے اور بند ہونے سے جو
آوازیں پیدا ہوئی تھیں وہ رکھوالی کے کسی بھی اچھے کتے کو متوجہ
کرنے کے لیے کافی تھیں۔ کسی کتے کی مداخلت نہ ہونے کے کئی
اسباب ہو سکتے تھے۔ دن کا وقت ہونے کی وجہ سے کتے بند ہوں،
شدید فائرنگ سے دہشت زدہ ہو کر گھر سے بھاگ نکلے ہوں یا ایلن
نے چوکیداری کے لیے ان کی ضرورت ہی محسوس نہ کی ہو۔

وہ غالباً دو ہزار مربع گز کا پلاٹ تھا۔ اس پر بنی ہوئی ایک منزلہ
عمارت کافی وسیع اور پرانی تھی لیکن اس کے رنگ و روغن اور دیکھ
بھال پر خاصی توجہ دی گئی تھی۔ عمارت کے وسیع ہونے کے باوجود
احاطے میں خاصی زمین خالی پڑی ہوئی تھی اور آثار بتا رہے تھے کہ
کبھی بھی اس خالی زمین کو شجرکاری یا خوبصورتی کے لیے استعمال کرنے کی
کوشش نہیں کی گئی تھی۔

سلطان شاہ کو وہیں چھوڑ کر میں احاطے کی عقبی دیوار کے
ساتھ ساتھ اس طرف ہو لیا جدھر مین گیٹ واقع تھا۔ پھر میں ایسے
مقام پر بھی پہنچ گیا جہاں سے مین گیٹ صاف نظر آ رہا تھا۔ وہاں کسی

شخص کا وجود نہیں تھا۔ عمارت کے اگلے حصے میں دو گاڑیاں موجود تھیں لیکن ان میں بھی کوئی نہیں تھا۔

پیش قدمی کرتے ہوئے میں نے راستے میں نظر آنے والی تمام بند کھڑکیوں پر بھی نگاہ ڈالی تھی لیکن مجھے کہیں حرکت یا زندگی کے آثار نظر نہیں آئے تھے۔ شاید اس مکان کی جملہ نفری آبادی کسی اگلے کمرے میں سر جوڑے بیٹھی تھی۔

میں نے واپس لوٹنے کے بجائے ہاتھ کے اشارے سے سلطان شاہ کو اپنی طرف بلا لیا۔

"مجھے تشویش ہو رہی ہے۔" سلطان شاہ سرگوشیانہ لہجے میں بولا "یہ مکان ویران معلوم ہو رہا ہے۔ کہیں بھی زندگی کے کوئی آثار موجود نہیں ہیں۔"

"لیکن یہ دو گاڑیاں بتا رہی ہیں کہ مکان خالی نہیں ہے۔" میں نے کہا۔

"بڑے معاملات میں کوئی ان چھوٹی موٹی چیزوں کی پروا نہیں کرتا۔ جا نگیر اپنا بھرا گھر چھوڑ کر نکل کھڑا ہوا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ پولیس والوں کو رخصت کرنے کے بعد ایلن وغیرہ بھی گاڑیاں چھوڑ کر خاموشی سے نکل بھاگے ہوں۔ انہیں سر چھپانے کے لئے شہر میں بہتیرے ٹھکانے مل سکتے ہیں۔"

"ایسی صورت میں وہ ورا کو اپنے ساتھ نہیں لے جا سکے ہوں گے۔ وہ ان کے لئے بہت اہم ہے۔"

"جب اپنی جان پر بن جاتی ہے تو آدمی کسی چیز کی پروا نہیں کرتا۔ ہو سکتا ہے کہ انہوں نے ورا کو مار ہی ڈالا ہو۔ ہمیں بدترین توقعات کے ساتھ بدترین صورت حال کا سامنا کرنے کے لئے بھی ذہنی طور پر تیار رہنا چاہئے۔ کچھ نہیں کہا جا سکتا کہ اندر کے کیا حالات ہیں۔"

ورا کے بارے میں سلطان شاہ کا وہ مبہم رجحان قیمرو مجھے بالکل پسند نہیں آیا۔ میں نے اسے گھورتے ہوئے کہا "بہت سی باتیں ایسی ہوتی ہیں جنہیں سوچنے کے باوجود زبان پر نہیں لایا جاتا۔ مجھے یقین ہے کہ ایلن ورا کو ہر حالت میں زندہ رکھے گا۔ ان لوگوں کے مذموم مقاصد کے لئے وہ بہت اہم ہے۔"

"میں بحث نہیں کروں گا۔" وہ پھیکی سی مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔

میں نے ایک بار پھر مکان کے سامنے والے حصے پر نگاہ ڈالی اور احاطے کی دیوار سے چل کر عمارت کے بغلی گوشے میں رک گیا۔ وہاں سے بھی باہر سناٹا ہی نظر آ رہا تھا۔

ہم دونوں چند ثانیوں تک من گن لیتے رہے پھر سامنے کے رخ پر آ گئے۔ دونوں گاڑیاں کچھ فاصلے پر برآمدے کے سامنے کھڑی ہوئی تھیں۔ ان گاڑیوں پر جا بجا گولیوں کے نشانات نظر آ رہے تھے۔ برآمدے میں بید کی متعدد کرسیاں الٹی سیدھی بکھری ہوئی تھیں۔ وہاں کچھ دیر پہلے ہونے والی ہنگامہ آرائی کی تمام تر علامات جوں کی توں موجود تھیں۔

ہم نے برآمدے کی طرف چند ہی قدم بڑھائے تھے کہ اندر عمارت کے کسی حصے سے ایک کرختگی آواز بلند ہوئی۔ "ہم جہاں ہیں وہیں رک جاؤ ورنہ گولی مار دوں گا۔" انگریزی زبان میں کہا گیا۔

ہم دونوں تیزی سے دیوار سے چپک گئے۔ آواز پھر سنائی دی "سامنے آؤ۔ میں تم سے بات کرنی چاہتا ہوں۔"

"تم کون ہو اور یہاں چوروں کی طرح کیوں آئے ہو؟" اس بار بھی انگریزی میں سوال کیا گیا تھا۔ میں نے اندازہ لگایا کہ بولنے والا ایلن اور پیٹر میں سے کسی کی نہیں تھی۔

"تمہیں سامنے آنے کے بعد ہر بات کا جواب مل جائے گا۔" میں نے کہا۔

"میں اپنے گھر میں ہوں۔ تم چھپتے پھر رہے ہو۔ تمہارا ارادہ صاف ہے تو ایک عزت دار مہمان کی طرح مین گیٹ سے اندر کیوں نہیں آئے؟" اس بار وہ آواز نسبتاً کم فاصلے سے آئی تھی۔

"ایلن کہاں ہے؟ میں اسی سے بات کرنے آیا ہوں۔" میں نے اس کی بات کا جواب دینے کے بجائے اپنے مطلب کی بات کی۔ "وہ آسانی سے میری بات سمجھ لے گا۔"

"بولتے رہو۔ میں تمہاری آواز سن رہا ہوں۔" اس بار میں نے ایلن کی آواز پہچان لی۔ مجھ سے مذاکرات کرنے والے کے بجائے اس نے خود میرے مطالبے کا جواب دیا تھا۔

"تمہیں خوش فہمی نہیں ہونی چاہئے کہ میں خود ہی تمہارے جال میں آ پھنسا ہوں۔"

"میں تمہاری آواز سنتے ہی تمہیں پہچان چکا تھا۔ یہ تمہارے لئے کوئی جال نہیں ہے۔ تم اطمینان سے اندر آ سکتے ہو۔" اس کی آواز سے مکارانہ خوش دلی جھلک رہی تھی۔ "مہمان کی پیشوائی کے لئے میزبان سامنے نہ آئے تو بات نہیں بنتی۔ تم سامنے آ کر مجھے لے جا سکتے ہو۔"

"یہ میرے لئے ایک بڑی سعادت ہوگی لیکن مجھے تمہاری نیک نیتی کا ثبوت درکار ہے۔"

"تمہیں میری نیک نیتی کا اس سے بڑا ثبوت کیا ہوگا کہ میں نے تمہارے متعدد حملے برداشت کرنے کے باوجود ابھی تک کوئی کارروائی نہیں کی ہے اور اس وقت بھی گولی چلانے کے بجائے بات چیت کر رہا ہوں۔ یہ یاد رکھنا کہ تم مجھے باتوں میں الجھا کر نہیں بچ سکو گے۔ اس وقت تمہاری اور اس عمارت کی سلامتی میرے ہاتھ میں ہے۔ اگر مجھے مرنا پڑا تو میں تم سب کو ساتھ لے کر مروں گا۔"

"میرا تم سے کوئی جھگڑا نہیں ہے۔ جا نہیں، تم جس مخمصے میں پھنسا ہو۔ میں تو روز اول سے ہی تمہارے ساتھ تعاون کی منصوبہ بندی کر رہا ہوں لیکن تم کسی چھلاوے کی طرح غائب ہو۔ ویسے تمہاری باتیں بہت دلچسپ ہیں۔ یہ ساتھ جینے اور ساتھ مرنے کا کیا قصہ ہے؟"

"شاید تم نے کار یا الیکٹرونک سوئچ کا ذکر سنا ہو گا؟" اس نے کچھ توقف کے بعد کہا۔

"تم اس کے بارے میں کیا جانتے ہو؟" ایلن نے بے ساختہ سوال کیا۔ "یہ تو امریکا کے خفیہ اداروں کے لئے بنائی جانے والی ایک ڈیوائس ہے۔"

مجھے خوشی ہوئی کہ اس کے لئے وہ موضوع اجنبی نہیں تھا۔ میں نے کہا۔ "جاننے سے زیادہ میں ایسے ایک سوئچ پر قابض ہوں اور وہ اس وقت میرے سینے پر بندھا ہوا ہے۔"

"میں مانتا ہوں کہ وہ بہت کارآمد چیز ہے مگر اتنی قیمتی بھی نہیں کہ تم جیسا آدمی اسے اپنے سینے پر باندھ کر ساتھ لئے پھرتا رہے۔"

وہ انجان بن کر شاید مجھے آزمانے کی کوشش کر رہا تھا۔ مجھے تاؤ آگیا۔

"تم اتنے معصوم اور بھولے نہیں ہو ایلن!" میں نے تلخی سے کہا۔ "میرے پاس ڈائنامائیٹ اور دوسرے بارودی شعبدوں سے بھرا ہوا ایک تھیلا بھی موجود ہے۔ اس تباہ کن ذخیرے کا کنکشن میرے کارڈیو الیکٹرونک سوئچ سے منسلک ہے۔ میرے دل کی دھڑکنیں بند ہوتے ہی کارڈیو الیکٹرونک سوئچ اپنا کام دکھائے گا اور میرا بارودی تھیلا کم از کم ایک فرلانگ کے قطر میں ہر شے کو جلا کر راکھ کر دے گا۔"

"یہاں خاصی خون ریزی ہوئی ہے۔ مجھے یقین ہے کہ تمہارا بارودی تھیلا اسی طرح واپس جائے گا۔ یہاں کی دوستانہ فضا میں اس کے استعمال کی نوبت نہیں آئے گی۔"

"دوستانہ فضا!" میں نے ایک ہلکا سا استہزائیہ قہقہہ لگایا اور کہا "تم سے دوستی کے بعد مجھے شہر میں کسی سے دشمنی کی ضرورت نہیں رہی ہے......"

"کیا ساری باتیں چھپ کر ہی کرو گے؟" اس نے میری بات کاٹ کر کہا۔ "اب تمہیں اندر آنے میں کیا دقت ہے؟ ظاہر ہے کہ ہم تمہیں مار کر اپنی موت کو دعوت دینا پسند نہیں کریں گے۔"

"میں آ رہا ہوں لیکن تم تینوں میرے سامنے موجود رہو گے۔"

"تین نہیں، ہم صرف دو افراد ہیں...... میں اور پیٹر۔ تم ہم دونوں سے واقف ہو۔"

"وہ کہاں ہے جو مجھ سے بات کر رہا تھا۔ اس کی آواز تم دونوں سے مختلف تھی۔"

"تمہیں جل دینا آسان کام نہیں ہے۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا۔ "وہ کسی کے سامنے نہیں آتا۔ یہ اس کی مجبوری ہے مگر تم یقین کرو کہ وہ چھپ کر تمہیں کوئی نقصان نہیں پہنچائے گا۔"

"تم دور ہی سے دیکھ سکو گے کہ میرے سینے پر کارڈیو الیکٹرونک سوئچ بندھا ہوا ہے۔" میں نے اپنے گریبان کے بٹن کھولتے ہوئے وہ جگہ چھوڑ دی۔

چند قدم چلنے کے بعد برآمدہ نظر آیا تو ایلن اور پیٹر خالی ہاتھ وہاں کھڑے ہوئے تھے۔ ہمیں دیکھتے ہی ان دونوں کے چہروں پر دوستانہ مسکراہٹ پھیل گئی اور وہ اپنی جگہ چھوڑ کر برآمدے سے نیچے آ گئے۔

"ہنس لگالو۔" ایلن میرے بازو پر دوستانہ انداز میں تھپکی دیتے ہوئے بولا۔ "مجھے یقین ہے کہ تم سی آئی اے پر قابض اور متصرف ہو۔ امریکیوں میں بھی دوسری قوموں کی طرح خود غرض اور بے ضمیر لوگ ہوتے ہیں جو ذرا سے لالچ کے لئے بہت کچھ بیچ دیتے ہیں۔ پینٹاگون والوں کو تمہاری اس چوری کا علم ہوگا تو وہ اپنا سر پیٹ لیں گے۔"

پیٹر کی بلٹ سے سیاہ رنگ کا ایک پائپ جھول رہا تھا۔ اس سے پہلے سلطان شاہ مجھے بتا چکا تھا کہ زیبرا ورکنگ کے تاکوں کی تلاش میں نکلنے والے سفید فاموں نے بھی اسی ساخت کے ڈیڑھ فٹ لمبے پائپ سنبھالے ہوئے تھے جنہیں وہ مختلف سمتوں میں گھماتے پھر رہے تھے۔

"تم دونوں اپنے لباس کے نیچے پہنی ہوئی بلٹ پروف جیکٹوں کی وجہ سے خاصے صحت مند نظر آ رہے ہو" میں نے برآمدے سے گزر کر ڈرائنگ روم میں داخل ہوتے ہوئے طنزیہ لہجے میں کہا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ تم بھی اپنے کچھ دشمنوں سے خوفزدہ ہو۔"

"خوف نہیں، اسے تم احتیاطی تدبیر کہہ سکتے ہو۔ یہاں کے لوگ افغانوں سے زیادہ حساس اور تند خو ہیں۔ کوئی بھی بات مرضی کے خلاف ہو تو فوراً مرنے مارنے پر تل جاتے ہیں۔"

"شاید تم جرائم پیشہ لوگوں کی بات کر رہے ہو۔" میں نے سگریٹ سلگانے کے بعد کہا۔ "یہ حالات کے دباؤ اور مایوسی کا نتیجہ ہے۔ جرائم پیشہ ضرورت سے زیادہ سفاک اور خونخوار ہو گئے ہیں۔ عام شہری بزدلی کی دلدل میں دھنستے جا رہے ہیں جیسے انہیں اندر ہی اندر کوئی خوف کھائے جا رہا ہو۔"

"ہمیں یہاں پیر جمانے کا موقع مل گیا تو ان حالات میں توازن پیدا ہو جائے گا۔" وہ سنجیدگی سے بولا "ابھی ہر شخص غیر ملکیوں کو شک و شبے کی نظر سے دیکھتا ہے۔ آج یہاں ہونے والا خون خرابا بھی ایسے ہی وحشیانہ ردعمل کا نتیجہ تھا......"

"نہیں......" میں اس کی بات پوری ہونے سے پہلے ہی اچھل کر کھڑا ہو گیا اور پیٹر سے مخاطب ہو کر سخت لہجے میں کہا۔ "ٹھہرو! اپنا ہاتھ اس ہتھیار سے دور رکھو۔"

وہ اپنی بلٹ سے جھولتے ہوئے سیاہ آہنی پائپ سے چھیڑ چھاڑ کرنے کا ارادہ کر رہا تھا۔ میرے ردعمل پر اس نے بوکھلا کر اپنا ہاتھ دوبارہ گود میں رکھ لیا۔

"یہ ہتھیار نہیں، ایک کارآمد آلہ ہے۔" ایلن نے وضاحت کی۔ "اس کی مدد سے دس فٹ کے فاصلے سے بارودی مواد حتیٰ کہ ریڈیو وغیرہ کی کوائل تک کی موجودگی کا پتا چلایا جا سکتا ہے۔"

"حیرت ہے کہ تمہارے اس قابلِ رشک آلے نے ہمارے بارودی تھیلے کی اطلاع نہیں دی ہے۔"

"اس کا سوئچ آف ہے۔ اسے آن کرنے کی اجازت دو تو اس کی کارکردگی سامنے آ جائے گی۔"

"زہر بجھے ہی رہو۔" میں نے خشک لہجے میں کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ کسی دوسرے جرثومے کی مدد سے اسے کسی مہلک ہتھیار میں تبدیل کیا جا سکتا ہو۔"

"تمہیں مجھ پر ذرا بھی اعتماد نہیں ہے۔" اس نے بھرپور اداکاری کرتے ہوئے کہا۔ "حالانکہ تم کارلائو سوچی کی وجہ سے بہت محفوظ ہو۔ مجھے دیکھو کہ میں کسی حفاظتی بندوبست کے بغیر کتنی بے خوفی سے تمہارے سامنے بیٹھا ہوا ہوں۔ بلٹ پروف جیکٹ میرے سینے کو بچا سکتی ہے لیکن میرا سر اور چہرہ بالکل کھلے نشانے پر ہے۔ مجھے بس یہ توقع ہے کہ تم خود چل کر میرے پاس آئے ہو تو مجھ پر وار نہیں کرو گے۔ اچھے دشمن لڑائی میں بھی اصولوں کو فراموش نہیں کرتے۔"

"میں تمہارے اطمینان کا سبب جانتا ہوں۔" میں نے زہر بجھے لہجے میں کہا۔ "ورا ہی بارے میں تم سے بات کرنے آیا ہوں۔ تم زیادہ دیر تک اسے اپنی تحویل میں نہیں رکھ سکو گے۔"

اس کے ہونٹوں پر سلگانے والی مسکراہٹ پھیل گئی اور وہ پُراعتماد لہجے میں بولا۔ "تمہارا اندازہ سو فیصد درست ہے۔ دریا ایک جنگلی فیوی ہے۔ ابھی اس نے میرے ساتھ صرف ایک ہی رات گزاری ہے۔ چند روز میں رام ہو ہی جائے گی۔ جب تک وہ میری تحویل میں ہے، تم میرا کچھ نہیں بگاڑ سکو گے..... وہ آنے والے دنوں میں میرے لیے کارلائو سوچی کا کام کرے گی۔"

"میں تمہیں راستے سے ہٹا کر پہلے سب کچھ اگلوا لوں گا..... اس بھول میں نہ رہنا کہ دریا کو اپنی قید میں رکھ کر تم مجھے اپنے اشاروں پر نچا سکو گے۔"

اس کے چہرے پر درشتی کے آثار ابھر آئے اور وہ سخت لہجے میں بولا۔ "میری چھت کے نیچے بیٹھ کر مجھے ہی دھمکیاں مت دو۔ دریا کے بارے میں صرف میں جانتا ہوں۔ میرے بعد وہ اپنے قید خانے میں بھوک اور پیاس سے تڑپ تڑپ کر مر جائے گی اور کوئی اس تک نہیں پہنچ سکے گا۔ اگر تم نے خود کو کارلائو سوچی سے بچایا ہوا ہے تو تمہارا ساتھی میرے نشانے پر ہے۔ بدمزگی پیدا ہوئی تو سلطان شاہ یہاں سے زندہ واپس نہیں جا سکے گا۔"

اس کی باتیں بہت اشتعال انگیز تھیں لیکن اس کے جواب سے یہ ظاہر ہو گیا تھا کہ وہ دریا کو قتل کرنے کا ارادہ نہیں رکھتا تھا، اسے زندہ حالت میں قیدی بنائے رکھنا چاہتا تھا۔

میں نے فوراً اپنی کھوپڑی پر قابو پایا اور قدرے نرمی سے بولا۔ "دریا کے بارے میں بدکلامی کر کے تم نے تلخی پیدا کی ہے۔ تمہیں معلوم ہونا چاہیے کہ اب وہ تم میں سے ہے۔"

"کسی میں سے بھی ہو اہم ترین بات یہ ہے کہ وہ اب میرے قبضے میں ہے۔ اس کے بارے میں کوئی بات نہیں ہو سکتی۔ ہاں اگر تم میرے ساتھ کام کرنے پر رضامند ہو جاؤ تو آگے چل کر کوئی بات بننے کا امکان پیدا ہو سکتا ہے۔ مجھے معلوم ہے کہ تم دونوں ایک دوسرے کو چاہتے ہو۔"

"ابھی تک یہی معلوم نہیں ہو سکا کہ تم کیا کر رہے ہو اور کیا چاہتے ہو۔ تم نے جس فراڈ کے ساتھ میرے ایک جگری دوست کے اداروں کو نقصان پہنچایا ہے، اس سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ فی الحال تم بے کار ہو اور تمہارے سر پر مجھے نیست و نابود کرنے کا بھوت سوار ہے۔"

"تم جن لوگوں کو بے رحمی سے خون میں نہلاتے رہے ہو، تمہارا صفایا چاہتے ہیں۔ انہوں نے مجھے صرف مالی نہیں بلکہ افرادی قوت بھی مہیا کی ہوئی تھی۔ تم کو یقین کرنا چاہیے کہ میرے آنے یا نہ آنے سے صورت حال میں کوئی فرق نہیں پڑتا۔ کراچی میں تمہارے خون کے پیاسوں کی تعداد بہت زیادہ ہے۔ اگر آج یہاں ایک حادثہ نہ ہوا ہوتا تو تم اندر پھٹک بھی نہیں سکتے تھے۔"

"میں بلاوجہ معصوم لوگوں کے خون سے اپنے ہاتھ نہیں رنگتا۔ اگر تم ان کے لیے کام کر رہے ہو تو تمہیں ضرور معلوم ہوگا کہ وہ کیسی گھناؤنی سازشوں میں مصروف ہیں۔"

"یہ ایک عارضی کام ہے جو مجھے مل گیا ورنہ میں آج بھی اپنے پرانے مشن پر کام کر رہا ہوں جو دراصل الجبرا نے مجھے سونپا تھا۔ کرنل کیسی جو زندہ تو اپنے بیٹے کے قتل کی خبر سننے کے بعد سے نیم پاگل سی حالت میں ہے۔ اگر تم میرے ساتھ تعاون نہیں کرنا چاہتے تو میرا مخلصانہ مشورہ ہے کہ تم کچھ دنوں کے لیے یہ شہر چھوڑ دو۔ یہاں تم گھیر کر مار دیے جاؤ گے۔"

"میرے خلاف تمہیں کن لوگوں نے میدان میں اتارا ہے؟" میں نے پوچھا۔

"اس کھلے ہوئے راز سے ہر ایک واقف ہے۔ مجھے شبہ ہے کہ بدرو دادا کو بھی تم ہی نے مارا ہے کیونکہ وہ تمہارے خلاف میرا ساتھ دے رہا تھا۔ یہ ایک اتفاق نہیں ہو سکتا کہ تم اس کے قتل کے چند گھنٹوں بعد میرے سامنے بیٹھے ہوئے ہو۔"

میں نے اس کی بات کی تردید کرنے کی ضرورت محسوس کیے بغیر کہا۔ "بدرو دادا کے مارے جانے کے بعد تمہارے سارے حواری کہاں غائب ہو گئے؟ تمہارے بیان کے مطابق ان میں غیر ملکی بھی تھے۔"

"بدرو اپنے کسی جاننے والے سے ذاتی استعمال کے لیے اعلیٰ قسم کی چرس لینے گیا تھا کہ مارا گیا۔ اس کے ذہن میں کا خیال تھا کہ میں نے مناسب حفاظتی تدابیر کے بغیر اسے اپنے کسی ذاتی کام سے باہر بھیجا تھا۔ وہ اپنے باس کے قتل کی ذمہ داری میرے سر تھوپ رہے تھے۔ یہ تلخی بڑھ کر تصادم کی صورت اختیار کر گئی۔ ان لوگوں نے بے رحمی کے ساتھ میرے غیر ملکی ہمدردوں کو گولیوں کی زد پر رکھا تو انہوں نے بھی اپنے ہتھیار سنبھال لیے۔ پولیس کی آمد کا امکان پیدا ہوتے ہی سب فرار ہو گئے۔"

"تم نے پولیس والوں کو تو یہ کہانی نہیں سنائی ہوگی؟" میں نے پوچھا۔

"ان سے جو کچھ کہا گیا وہ کافی رہے گا۔ میرے ہمدردوں نے

ہاں بہت لمبے ہیں۔"

"مجھے اس کا بخوبی اندازہ ہے۔" میں نے طنز سے کہا۔ "اورنگی کی گارمنٹ فیکٹری میں تم نے پولیس والوں یا لشکر بھیج ہی دیا تھا۔ بیپ ستارے والے سمجھے تھے کہ انہیں ناکام لوٹنا پڑا۔"

"میری اطلاعات کے مطابق تم چند خفیہ سرکاری اداروں کے لیے کام کر رہے ہو۔ حیرت ہے کہ پولیس والے اس بات سے بے خبر ہیں اور تمہارے پیچھے پڑے ہوئے ہیں۔"

"تمہارے نظریات کا انحصار تمہاری باتوں سے واضح ہے۔ اگر میں سرکاری مخبر یا کارکن ہوتا تو پولیس والے میرے قریب بھی نہیں پہنچتے۔ تمہاری اطلاعات بالکل ناقص اور ناقابل اعتبار ہیں۔"

"مجھے حیرت ہے کہ تم مطلوب اشتہاری مجرم ہونے کے بھی اتنی آزادی سے دندناتے پھر رہے ہو۔ کسی قسم کی سرکاری پشت پناہی کے بغیر ایسی دیدہ دلیری ناقابل فہم ہے۔"

"ماضی والوں نے کراچی میں سول انتظامیہ کے آزاد خیال ارکان کو پھانسنے کے لیے کلب قائم کیا ہوا تھا۔ اس کے ذریعے میں بھی بعض بڑے افسروں کی کمزوریوں سے واقف ہو گیا تھا۔ ضرورت پڑ جائے تو وہ بے چارے آج بھی ہر طرح میری مدد کرتے رہتے ہیں۔ تم چاہو تو اسے میری سرکاری سرپرستی کہہ سکتے ہو...... ظاہری طور پر ایسے رنگیلے افسران میرے سامنے بچھے جاتے ہیں لیکن وہ بھی صدق دل سے میری موت کے خواہاں رہتے ہیں مگر میں ان کے سینوں پر مونگ دلنے کے لیے کبھی کبھار ان سے ملتا رہتا ہوں۔"

"بلیک میلنگ۔" وہ حقارت سے ہونٹ سکیڑ کر بولا۔ "غیر قانونی کاموں میں یہ سب سے بدترین کام ہے۔ میں بازاری عورتوں کی دلالی کو بھی اس سے ایک درجہ اوپر سمجھتا ہوں۔"

"جیف سرائے سے پشاور تک کے سفر میں تم نے سادہ لوح افغانوں کو جس طرح بلیک میل کر کے لمبی رقمیں اینٹھی تھیں، اس کے بارے میں تمہاری کیا رائے ہے؟"

"وہ بلیک میلنگ نہیں کاروبار تھا۔ وہ لوگ میری کوششوں سے لاکھوں کی مالیت کی ہیروئن اور ہتھیار اسمگل کر رہے تھے تو مجھے اس حصہ وصول کرنے کا پورا حق حاصل تھا مگر اب وہ بہت دور کی بات معلوم ہوتی ہے۔ حالیہ دنوں میں میرے مالی وسائل ...... ہوتے گئے ہیں۔"

"ہم ادھر ادھر کی باتوں میں الجھے رہے تو بہک کر لڑ پڑیں گے، کسی کام کی باتیں کرلیتے ہیں۔" میں نے اکتاہٹ کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا۔

"تم نے اب تک یہ نہیں بتایا کہ تمہاری اصل مصروفیات کیا ہوتی ہیں؟"

"میں فری لانسر ہوں۔ اپنا شکار خود مارتا ہوں اور موج اڑاتا ہوں"

"اگر تم خفیہ سرکاری اداروں کے لیے کام نہیں کرتے تو پھر ٹی ٹی ماما اور دوسرے سرگرم گروہوں سے تمہاری دشمنی کیوں چلتی رہتی ہے۔ تمہاری شہرت تو یہ ہے کہ تم اپنے علاقے میں کسی بھی سنڈیکیٹ کو پنپنے نہیں دیتے اور آخرکار اسے بھگانے میں کامیاب ہو جاتے ہو۔"

"شاید تمہیں یہ معلوم نہیں کہ یہاں ٹی ٹی کو چلانے والوں میں میرا بھی نام شامل تھا۔ جو بازار میں چرس کی مصنوعی قلت پیدا کر کے ہیروئن کی کھپت میں نے ہی پیدا کی تھی......"

"وہ پراناڑ کہاں ہے؟" اس نے میری بات کاٹ کر سوال کیا۔ "مجھے اسی کی تلاش ہے۔"

"میں اب بھی رہی ہوں۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "میرا جھگڑا ہمیشہ رہی رہا ہے جو تمہارا اور جیف سرائے سے نکلنے والے افغانوں کے درمیان تھا۔ جب میرے ذریعے لاکھوں بلکہ کروڑوں کی آمدنی ہو رہی تھی تو میں چند ہزار روپے کی تنخواہ پر کیسے قناعت کر سکتا تھا۔ انہوں نے میرے مالی مفادات کو ٹھکرا دیا اور میں نے انہیں ٹھوکروں سے اڑانا شروع کر دیا۔"

"تم ایک نئی کہانی سنا رہے ہو۔" اس کے چہرے پر حیرت کی فطری علامات ابھر آئی تھیں۔ "میں نے سنا تھا کہ تم نے ایک مصلح کا روپ دھار کر اپنے ملک میں برائی کے بڑے ذریعے کو مٹانے کی مہم چلا ڈالی تھی جو اس اعتبار سے کامیاب رہی کہ ٹی ٹی کو پسپا ہونا پڑا اور کچھ ہی دنوں پہلے ماما کا شیرازہ بھی بکھر کر رہ گیا۔ اب پوری مارکیٹ چھوٹے موٹے بیوپاریوں کے ہاتھوں میں ہے۔"

"کاش ایسا ہی ہوا ہوتا۔" میں نے حسرت بھری آواز میں کہا۔ "انسان میں ایسی تبدیلیاں اندر سے آتی ہیں۔ بدقسمتی سے میرا باطن ابھی تک نہیں بدلا۔ میری سرگرمیاں تمہارے سامنے ہیں۔ شاید تم یقین نہ کرو لیکن یہ ایک تلخ حقیقت ہے کہ پاکستان میں ٹی ٹی کے لگائے ہوئے جس پودے کو میں نے سب روز سینچا تھا وہ آج ایک تناور درخت کا روپ دھار چکا ہے۔ آج یہاں آدھے کروڑ سے زیادہ مرد، عورتیں اور بچے ہر روز سولہ سترہ ٹن ہیروئن مختلف حالتوں میں استعمال کر جاتے ہیں۔ پاکستان جیسے غریب اور بدحال ملک میں اس یومیہ لین دین کی مالیت بیس کروڑ روپے سے متجاوز ہے۔ یہاں ایک بے ہنر مزدور بمشکل سے سو روپے یومیہ کماتا ہے لیکن ہیروئن کی لت میں مبتلا ہونے کے بعد وہ اپنا نشہ پورا کرنے کے لیے تین سو سے سات سو روپے یومیہ تک خرچ کرنے پر مجبور ہوتا ہے۔ ہر شب اس رقم کے حصول کی آرزو اسے جرائم کی راہ پر ڈال رہی ہے۔ میں اگر واقعی مصلح ہوتا تو پاکستان بلکہ کراچی کو کبھی بھی ہیروئن کی اتنی بڑی منڈی نہ بننے دیتا۔"

"اپنی لائن کے بارے میں تمہاری معلومات قابل رشک ہیں۔ میں بعد میں ان سے بھی استفادہ کروں گا۔" وہ میری باتوں سے متاثر نظر آ رہا تھا۔ اس نے لمحہ بھر کے توقف کے بعد تائید طلب

لہجے میں ایک عجیب سوال کر ڈالا۔ "شاید تم کراچی ہی کے رہنے والے ہو؟"

"لاہور میری جنم بھومی ہے۔" میں نے بھولے ہوئے ماضی کی یاد تازہ کرتے ہوئے کہا۔ "جب میرے لئے وہاں روزی کمانے اور زندہ رہنے کے راستے ایک ایک کر کے بند ہونے لگے تو میں کراچی چلا آیا۔ اس غریب پرور شہر نے مجھے پناہ کے ساتھ ساتھ وہ عزت بھی دی کہ لوگ میرے نام کو مثال کے طور پر استعمال کرنے لگے۔ یہ عزت کسی کسی کو ہی نصیب ہوتی ہے۔"

"میرے پاس دو پیشکشیں ہیں۔ ایک عارضی اور دوسری مستقل۔" وہ آگے جھک کر میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے دبی آواز میں بولا۔ "امریکن لالہ تمہاری خدمات حاصل کرنے کی خاطر ہے۔ وہ محاذ آرائی کے خاتمے کے لئے تمہیں منہ مانگا معاوضہ دینے پر رضامند ہیں۔ دوسرا کام میرا اپنا ہے۔ ابھی تم نے باتوں ہی باتوں میں سولہ سترہ ٹن ہیروئن کی قیمت بیس کروڑ کے لگ بھگ بتائی تھی۔ مجھے اچھی طرح معلوم ہے کہ پاکستان میں افیم کی اتنی زیادہ پیداوار نہیں ہوتی۔ افغانستان سے تیار شدہ ہیروئن کے علاوہ خام افیم بھی یہاں لائی جاتی ہے... البتہ انڈین اجنبی بھارت سے اسمگل ہوتا ہے مگر پھر بھی کھلی منڈی میں ہیروئن بہت سستی ہے۔ بارہ تیرہ ہزار روپے کلو میں مال جمع کر کے ہم چند مہینوں میں ارب پتی بن سکتے ہیں۔ تم یہاں کام سنبھالو گے۔ میں باہر مال کی نکاسی کروں گا۔ منافع میں ہمارا برابر کا حصہ ہوگا۔"

اسے اپنی چال میں پھانسنے کے لئے میں نے گہری سوچ میں ڈوب جانے کی اداکاری شروع کر دی۔ وہ امید اور اضطراب کے عالم میں میرے بولنے کا انتظار کرتا رہا۔ آخر میں نے چال چلنے کا فیصلہ کر ہی لیا۔ "تمہاری پہلی تجویز ناقابل قبول ہے۔ امریکن کبھی بھی قابل اعتماد دوست ثابت نہیں ہوئے۔ یہ لوگ اپنے مفادات کے لئے اپنے ہی دوستوں کو قربانی کا بکرا بنا دیتے ہیں تو مجھے کب چھوڑیں گے۔ ابھی انہوں نے میری بولی لگائی ہے کیونکہ میں ان کے لئے ڈراؤنا خواب بن گیا ہوں۔ جب میں ان کے چنگل میں پھنس جاؤں گا تو وہ کسی بھی دن میری گردن اڑا دیں گے۔ یہ سودا مجھے قطعی منظور نہیں ہے۔ ہاں، تمہاری تجویز پر بات کی جا سکتی ہے مگر اس کے لئے میری دو شرائط ہیں۔"

"میں تمہاری ہر معقول شرط مان لوں گا۔ یوں سمجھو کہ ہم اب تک کی تلخیوں کو بھلا کر ایک نئی شراکت کا آغاز کریں گے جس کی بنیاد باہمی اعتماد اور رواداری پر ہوگی۔"

میں دل ہی دل میں اس کی مکاری پر ہنس رہا۔ میں نے اس احمق سے یہ نہیں پوچھا کہ میرے ساتھ کالے دھندے کا آغاز کرنے کے بعد وہ امریکیوں اور راس المیڈا سے کئے ہوئے وعدے کا کیا کرے گا۔ شاید وہ خبیث بھی میری ہی طرح کوئی دوہری چال چل رہا تھا۔

"میں نہیں جانتا کہ تم کن باتوں کو معقول اور کن کو نامعقول سمجھتے ہو۔" میں نے اس کے چہرے سے نظریں ہٹائے بغیر کہا۔ "سب سے پہلے ورا کی آزادی ضروری ہے۔ ہمارے درمیان بات بن گئی تو وہ بھی میرے ساتھ کام کرے گی۔ وہ ہمارے لئے غیر متوقع کامیابیوں کے دروازے کھول سکتی ہے۔"

"اس مرحلے پر یہ شرط نامناسب ہے۔" اس نے احتجاج کیا۔ "مناسب وقت آنے پر اس بارے میں بھی بات کی جا سکتی ہے اس وقت تک وہ میری مہمان رہے گی۔"

"مہربان شکریہ۔" میں نے سخت لہجے میں کہا۔ "دولت سمیٹنے کے لئے پامال کی جانے والی شرائط کی بجائے جانی سے دو چار ہوتی ہیں۔ میں اپنی ساکھ کو خطرے میں ڈالنے کی حماقت نہیں کروں گا۔"

"فی الحال کوئی درمیانی راہ نکالی جا سکتی ہے۔" وہ مجھے منانے کی کوشش کرتے ہوئے بولا۔ "تم اپنی دوسری شرط بھی بتا ڈالو تاکہ دونوں معاملات پر ایک ساتھ بات کی جا سکے۔"

"تم نے پہلی شرط کو مسترد کر کے پیش رفت کے امکانات ختم کر دیئے ہیں۔" میں نے اس کی طرف سے پیش کی گئی درمیانی راہ والی تجویز کو یکسر نظر انداز کر کے ڈھٹائی سے کہا۔

"میں نے کہا تاکہ ہم کوئی درمیانی راہ نکال لیں گے۔" اس نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔ "کوئی قابل عمل سمجھوتا ہونے کے بعد اسے مکمل آزادی بھی مل جائے گی۔"

"ذرا کھل کر بات کرو۔ تمہاری بات بہت مبہم ہے۔" میں نے کہا۔

"مذاکرات شروع کرنے سے پہلے میں ورا سے تمہاری ملاقات کراؤں گا۔ فی الحال میں اپنی نیک نیتی کا اس سے بڑا ثبوت نہیں دے سکتا۔ اگر مذاکرات کامیاب رہتے ہیں تو ورا آزاد ہو جائے گی...... لیکن تم نے ابھی تک اپنی دوسری شرط کے بارے میں کچھ نہیں بتایا۔"

"مذاکرات میں تمہارے اس خبیرے ساتھی کی موجودگی بھی ضروری ہے جو کسی کے سامنے نہیں آتا۔ بیسویں صدی میں ایسے پردہ نشین مردوں کا وجود مضحکہ خیز معلوم ہوتا ہے۔"

"وہ نہیں مانے گا۔" ایلن بے بسی سے بولا۔ "تم ویسے بھی ہمارے کاروبار میں شے دار نہیں ہو گا۔"

"مجھے دھوکا دینے ہو؟ وہ تمہارا اتنا قریبی ساتھی ہے کہ اس وقت میں بھی یہاں موجود ہے۔ تم اسے مذاکرات میں شریک کرو پھر بھی میں اسے دیکھنا ضرور چاہوں گا۔"

"میں پوچھ لوں گا لیکن مجھے ڈر ہے کہ وہ تمہارے سامنے آنے پر راضی نہیں ہوگا۔"

"اسے راضی کرنا تمہارا دردِ سر ہے۔ وہ پولیس والوں سے مل چکا ہے پھر اسے میرا سامنا کرنے میں کیا عذر ہے؟ اگر وہ اکیسویں صدی کا کوئی نقاب پوش مجرم ہے تو نقاب لگا کر میرے سامنے آئے

تھا۔

"تم یہیں بیٹھو میں اپنے تیسرے ساتھی سے تمہاری شرائط پر بات کر کے آتا ہوں۔" چند ثانیوں کے بعد البن نے اپنی جگہ سے اٹھتے ہوئے کہا۔

"تمہیں کہیں جانے کی ضرورت نہیں۔" میں نے فوراً ہی اسے روک دیا۔ "میں پیچھے والے نیم تاریک کمرے میں کافی دیر سے کسی کی موجودگی محسوس کر رہا ہوں۔ میرا خیال ہے تم یہیں بیٹھے بیٹھے اپنے ساتھی سے بات کر سکتے ہو۔ وہ اس کمرے میں چھپ کر شاید ہماری ساری گفتگو سن رہا ہے۔"

"ہیلو راجر! کیا تم میری آواز سن رہے ہو؟" البن نے پچھلے کمرے کی طرف گردن گھما کر اونچی آواز میں سوال کیا۔ "میرے مہمان تم سے ملنے کے خواہش مند ہیں۔"

چند ثانیوں تک سکوت رہا پھر اس کمرے سے وہی دبنگ اور کوجیلی آواز ابھری جو ابتدا میں ہم سے ہمکلام ہوئی تھی۔ وہ جھلائے ہوئے لہجے میں کہہ رہا تھا۔ "تمہارے مہمان بہت مکار اور سازشی ہیں۔ پتا نہیں یہ مجھ سے مل کر کون سا تیر مارنا چاہتے ہیں۔ میں چند منٹ بعد اپنے کاسٹیوم میں ان کے سامنے آؤں گا اور مل کر واپس چلا جاؤں گا۔"

"اگر تم کاسٹیوم یا کسی بھی لباس میں آ رہے ہو تو اتنا شرمانے کی کیا ضرورت ہے؟" میں نے بلند آواز میں بے تکلفی سے کہا اور ان دونوں کے چہرے یوں فق ہو گئے جیسے میں نے کوئی بڑی گستاخی کر ڈالی ہو۔ البن اپنی انگلی کے بے تابانہ اشاروں سے مجھے خاموش کرانے کی کوشش کر رہا تھا مگر میں اسے نظرانداز کر کے بولتا رہا۔ "ہم تمہیں کوئی نظر نہیں لگائیں گے نہ تمہاری نیند خراب کریں گے۔ ہم صرف یہ جاننا چاہتے ہیں کہ البن کس قسم کے لوگوں سے میل جول رکھتا ہے۔"

"تم گستاخ اور زبان دراز بھی ہو۔" نیم تاریک کمرے سے ایک غراہٹ ابھری۔ "کاش تم البن کے مہمان نہ ہوتے پھر میں بتاتا کہ بدزبانوں کے ساتھ کیا سلوک کیا جانا چاہئے۔"

"ہم بن بلائے مہمان ہیں 'راجر ڈارلنگ!'" میں نے اسے مزید مشتعل کرنے کی کوشش کرتے ہوئے کہا "تم کوئی لحاظ کیے بغیر اپنے دل کی بھڑاس نکال سکتے ہو۔ میرا ساتھی کئی دن سے تھوڑی سی جسمانی ورزش کی ضرورت محسوس کر رہا ہے۔ اس کے بھی ہاتھ پیر کھل جائیں گے۔"

اس بار دوسری طرف سے کوئی جواب نہیں آیا۔ شاید راجر کے نام سے مخاطب کیا جانے والا لباس تبدیل کرنے کے لئے اس کمرے سے چلا گیا تھا۔

"تم نے اس کی سخت بے عزتی کی ہے۔" البن نے اپنے دونوں ہاتھ ملتے ہوئے نیچی آواز میں شکوہ کیا۔ "وہ بہت بڑا آدمی ہے اور ایسے طرز تخاطب کا عادی نہیں ہے۔ وہ بگڑ گیا تو پھر ہم کوئی بات نہیں کر سکیں گے۔ فی الحال میں اسی کا زیر بار ہوں۔"

میرے ذہن میں فوراً ہی ایک شعلہ سا کوندا گیا۔ کرنل جیمز جوزوا اپنے اکلوتے بیٹے کے قتل کی خبر سننے کے بعد سکتے کی حالت میں تھا۔ البن ان دنوں زیبوڈ اسٹارز راسٹے اور بی جی بیوٹی پارلر البیڈا کے لئے کام کر رہا تھا۔ البن نے کہا تھا کہ راجر کے نام سے مخاطب کیا جانے والا بہت بڑا آدمی ہے۔ وہ اس کے ذریعے کے بارے میں بہت زیادہ پریشان تھا تو کیا راس البیڈا جناب خود کراچی پہنچا ہوا تھا؟

ذہن میں وہ سوال ابھرتے ہی میرے پورے وجود پر سنسنی دوڑ گئی۔ البن کے میدان عمل میں اترتے ہی رفتہ کی بساط پر خوف اور شبہوں نے اپنی پُرہول نقل و حرکت شروع کر دی تھی۔

"یہ تمہارا وہم ہے کہ وہ برہم ہو جائے گا۔" میں نے کہا۔ "تم اس کے زر خرید غلام نہیں ہو۔ تمہاری کاروباری سوچ بہت عمیق ہے۔ وہ زیادہ نخرے دکھائے تو تم اس کی دی ہوئی رقم لوٹا کے کھڑے کھڑے معاہدہ ختم کر سکتے ہو۔ تم چند دنوں میں اس سے کہیں زیادہ کما لو گے۔"

"تم اس کی توہین کر کے پہلے ہی میرا دماغ ماؤف کر چکے ہو۔ اب مجھے اس کی طرف سے بھڑکانے کی کوشش مت کرو۔ پیسے لوٹانے سے بڑی بے عزتی ممکن ہی نہیں ہے۔ وہ میرا دشمن ہو گیا تو تمہارے ساتھ میں بھی اس کے عتاب میں آ جاؤں گا۔"

"وہ اتنا ہی بارسوخ ہے تو اس نے تمہاری خدمات کیوں حاصل کی ہیں؟" میری پوری کوشش تھی کہ اس شخص کے زعم میں البن کو اکسا کر بولنے پر مجبور کرتا رہوں تاکہ میری معلومات میں اضافہ ہوتا رہے۔ ہر گزرتے ہوئے لمحے کے ساتھ میرے اس یقین میں پختگی آتی جا رہی تھی کہ البن کا تیسرا ساتھی راس البیڈا تھا جو معاملات کی براہ راست نگرانی کے لئے نیویارک سے کراچی پہنچا ہوا تھا۔

"اپنے ٹھکانے پر وہ بہت مضبوط اور بارسوخ ہے..... ملک سے باہر اس کی مجبوریاں آڑے آ رہی ہیں..... "بولتے بولتے وہ یک لخت خاموش ہو گیا اور پھر چونک کر بولا۔ "ہمم..... مگر میں تم یہ سب کیوں بتا رہا ہوں؟ ابھی تک تم میرے حریف ہی ہو..... خدا کے لئے اب میرا دماغ مت چاٹو..... اور ہاں راجر کے سامنے ذرا اپنی زبان اور کھوپڑی پر قابو رکھنا۔"

"کیا اس کا نام واقعی راجر ہے؟" میں نے معنی خیز لہجے میں سوال کیا۔

وہ مجھے پھاڑ کھانے والی نظروں سے گھورتا رہا لیکن منہ سے کچھ نہیں بولا۔

میں نے وقت گزاری کے لئے سگریٹ سلگا لی۔ رہائش گاہ کی چیزیں رفتہ خاصی سست تھی لیکن میرے لئے یہ امر باعث طمانیت تھا کہ سب کچھ میرے سوچے سمجھے انداز میں ہو رہا تھا۔

پھولے توقع سے بڑھ کر کامیابی حاصل ہونے والی تھی۔

میں نے وہاں آتے ہوئے یہ نہیں سوچا تھا کہ واپسی پر ویرا میرے ساتھ ہوگی۔ میں وہاں کچھ بھاوڑی پھیلا کر ایلین کو سراسیمہ کرنے کا ارادہ لے کر آیا تھا۔ یہ میری خوش قسمتی تھی کہ سراسیمگی کے، دہشت اور مایوسی پھیلانے کے معاملے میں بدمعاش اپنے جوہر مجھ سے پہلے ہی اپنا بھرپور کام دکھا گئے تھے۔ دوسری اہم بات یہ ہوئی تھی کہ تیز اور متشددانہ ماحول میں شروع ہونے والی اس ملاقات نے بوجوہ مفاہمانہ رنگ اختیار کر لیا تھا اور توقع یہ ہو چلی تھی کہ ایلین ہمیں ویرا سے بھی ملوا دے گا۔ مجھے بس اسی موقع کا انتظار تھا اور میں دل ہی دل میں اس نادر موقع سے بھرپور فائدہ اٹھانے کی منصوبہ بندی کر رہا تھا۔

"زندگی کا ایک لازمی جزو میرے اعصاب کو اعتدال پر رکھتا ہے۔" ایلین نے طویل خاموشی کے بعد خودکلامی کے انداز میں کہا۔ "لیکن مصیبت یہ ہے کہ مجھے یہاں سے ہلنے کی اجازت نہیں ملے گی۔"

خاموش ہونے کے بعد اس نے استفسار طلب نگاہوں سے میری طرف دیکھا مگر میں پتھر کے کسی بت کی طرح بیٹھا رہا۔ آخر اسے مجھ سے مخاطب ہونا ہی پڑا۔ "تم مجھے ذرا سی چھوٹ دے سکتے ہو؟"

"تم خود بہت سمجھدار ہو۔ میرے کچھ کہے بغیر ہی پوری بات سمجھ چکے ہو۔ میں نے تمہاری شرط پوری کر دی۔ تم دونوں میری شرائط پوری کر دو تو ہم ہر معاملے میں آسانی سے بات کر سکیں گے۔ فی الحال تو مجھے تمہارے منکی آقا کی ضرورت ہے۔ کہیں وہ اپنے ساتھ نہ ہی نہ لے آئے۔"

"میں پھر کہہ رہا ہوں کہ اپنی زبان پر قابو رکھو۔ اس نے تمہاری یہ بیہودہ سرائی سن لی تو وہ اپنی جان کی پروا کیے بغیر تمہارے جسم پر پورا میگزین خالی کر دے گا۔ کیوں اپنے ساتھ ہمیں بھی موت کے حوالے کیے ہوئے ہو؟" اس وقت وہ واضح طور پر سہما ہوا نظر آ رہا تھا۔

"اگر وہ اس حد تک خوشامد پسند ہے تو تم دیکھنا کہ میں کس طرح اس کی چاپلوسی کرتا ہوں۔ وہ اپنے آپ کو اپنا باپ نہ سمجھنے لگے تو میرا نام بدل دینا۔"

"اب تم کوئی نیا گل کھلاؤ گے۔" وہ بے بسی سے بولا۔ "تمہیں اس سے لڑنے کی ضرورت ہے نہ اس کی خوشامد کرنی ہے۔ وہ تمہاری فرمائش پر آ رہا ہے بلکہ یہ تمہاری ضد تھی۔ اینٹھ۔"

ایلین نے بولتے بولتے اپنا منہ بند کر لیا کیونکہ اندرونی کمرے کی طرف سے آتے ہوئے قدموں کی ہلکی سی دھمک سنائی دے رہی تھی۔ چند ہی لمحوں میں ایک گراں ڈیل اور قد آور نقاب پوش ذرا تنگ سے کمرے میں آ گیا۔ اس کے سر سے پیر تک پورے جسم پر چست سیاہ لباس اس طرح منڈھا ہوا تھا کہ اس کے جسم کا کوئی حصہ نظر نہیں آ رہا تھا۔ چہرے پر منڈھے ہوئے نقاب میں آنکھوں اور ناک کے سامنے جالی لگی ہوئی تھی۔ بدن کے اوپری حصے پر چست لباس کے نیچے بلٹ پروف جیکٹ کے ابھار بہت نمایاں نظر آ رہے تھے۔ آنے والے کے ہاتھوں میں سیاہ ربڑ کے دستانے موجود تھے۔

اس پر نظر پڑتے ہی میں اپنی جگہ سے اٹھتا چلا گیا۔ بجب تینوں افراد نے بھی کسی توقف کے بغیر میری تقلید کی۔ نقاب پوش ذرا تنگ سے روم کے وسط میں آ کر رکا اور پھر اس کا رخ میری طرف ہو گیا۔ وہ اپنا داہنا ہاتھ کمر پر رکھ کے چند لمحوں تک مجھے گھورتا رہا پھر اپنی ہنگ کر قدرے تیز دھ آواز میں بولا۔ "اب بتاؤ کہ تم میرے بارے میں کیا بکواس کر رہے تھے؟"

"میں تم جیسے عظیم آدمی سے ملاقات کا مشتاق تھا۔" میں نے اپنی جگہ پر بیٹھتے ہوئے سادگی سے جواب دیا۔ "میں ان سب باتوں کے لیے معذرت خواہ ہوں۔ ان کا مقصد صرف اتنا تھا کہ میں تمہیں اتنا اشتعال دلا سکوں کہ تم جھنجھلا کر یہاں چلے آؤ ورنہ میں تمہارا مداح ہوں۔"

"تم جھوٹے ہو۔" وہ بے اعتباری سے غرایا۔ "یہ ہماری پہلی ملاقات ہے۔ تمہیں یہ تک نہیں معلوم کہ میں کون ہوں اور تم میرے مداح ہونے کا دعویٰ کر رہے ہو؟"

"عظیم راس الیڈا کی ذات کسی تعارف کی محتاج نہیں ہے۔" میں نے سر جھکا کر احترام آمیز لہجے میں کہا اور وہ تینوں ہی میرے ان الفاظ پر یوں اچھل پڑے جیسے ان کے سروں پر بے خبری میں بچھوؤں سے بھری ہوئی ٹوکری الٹ دی گئی ہو۔

وہ تینوں ہی کچھ کہے بغیر بوکھلاتے ہوئے انداز میں ایک دوسرے کی طرف دیکھے جا رہے تھے۔

"میں قسم کھاتا ہوں کہ میں نے اسے کچھ نہیں بتایا۔" نقاب پوش کو مسلسل اپنی طرف نگراں پا کر ایلین بے بسی سے منمنایا۔ "یہ سب اس کی قیاس آرائی ہے۔"

"شٹ اپ!" نقاب پوش نے گرج کر کہا پھر وہ میری طرف متوجہ ہو گیا۔ "میرے بارے میں تمہیں غلط فہمی ہوئی ہے۔ تم کس راس الیڈا کی بات کر رہے ہو؟"

ان تینوں کے مشترکہ ردعمل اور پھر ایلین کی وضاحت سے ہر بات روز روشن کی طرح ظاہر ہو چکی تھی لیکن وہ گھبراہٹ میں احمقانہ ردوبدل کی کوشش کر رہا تھا۔ میں نے پوری سنجیدگی سے اسے سمجھنے کا فیصلہ کرتے ہوئے کہا۔ "میں تمہاری کسی بات کی تردید نہیں کروں گا۔ دراصل میں تمہاری تصویر دیکھ چکا ہوں۔ یہ قد و قامت اور ایسی جسامت لاکھوں میں ایک آدھ آدمی کو نصیب ہوتی ہے۔ تم نے اپنے چہرے کو چست نقاب میں چھپایا ہوا ہے لیکن اس نقاب کے نیچے تمہاری لمبی اور خم دار ناک صاف نظر آ رہی ہے۔ میں نے تمہاری تصویر دیکھتے ہوئے یہ بات خاص طور پر

لوٹ کی تھی کہ تمہاری ناک آگے سے طوطے کی چونچ کی طرح مڑی ہوئی ہے یا خم دار ہے۔"

"راس المیڈا کی تصویر تمہیں کہاں سے مل گئی؟" اس نے دونوں ہاتھ اپنی پشت پر باندھ کر ٹہلتے ہوئے پوچھا۔ "مجھے حیرت ہے کہ پاکستان جیسے متعصب ملک میں راس المیڈا کی تصویر پائی جاتی ہے۔"

میں نے تصویر کی آڑ لے کر فی البدیہہ جو کچھ کہا وہ میرے اسی وقت کے مشاہدے پر مبنی تھا ورنہ وہ پوری کہانی ہی بے بنیاد تھی۔ اس کے استفسار پر مجھے مزید جھوٹ کا سہارا لیتے ہوئے کہنا پڑا۔ "کچھ عرصے پہلے کرنل جیسی جوزز کا اکلوتا بیٹا علی جوزز ایک اور امریکن کے ساتھ یہاں آیا تھا۔ علی مجھ سے مل بیٹھنے میں کامیاب ہو گیا تھا۔ اس کی ایک چھوٹی سی یادگاری البم میں تمہاری بہت شاندار اور رنگین تصویر موجود تھی۔ جب میں نے اس تصویر کی تعریف کی تو علی نے پہلی بار تمہارا نام لے کر مجھے بہت کچھ بتایا۔ اسی وقت سے میرے دل میں تم سے ملنے کی آرزو پروان چڑھ رہی تھی۔"

"جب تک میں تمہارے سامنے نہیں آیا تھا تم کیا سمجھ کر مجھے اشتعال دلا رہے تھے؟"

"البن ایک خود سر آدمی ہے۔ یہ آج کل تمہارے لئے کام کر رہا ہے۔ یہ تمہارا جتنا زیادہ احترام کر رہا تھا اس کی بنا پر مجھے شبہ ہو گیا کہ تم یہاں آئے ہوئے ہو۔"

"علی جوزز کا البم اب کہاں ہے؟" راس المیڈا کی آواز سے فکرمندی مترشح تھی۔ "جنوبی سلطانوں کے غیر متوقع ردعمل کی وجہ سے میں ہمیشہ پس منظر میں رہتا ہوں۔ ٹی وی اور اخبارات میں میری کوئی تصویر نہیں آئی۔ میں اس بارے میں بہت زیادہ احتیاط سے کام لیتا ہوں پھر میری سمجھ میں نہیں آ رہا کہ علی کے پاس میری تصویر کہاں سے آ گئی۔ میں تو کبھی اس سے ملا بھی نہیں تھا۔"

"مجھے البم کے بارے میں کچھ علم نہیں۔ علی اسے اپنی جیب میں لئے پھرتا تھا۔"

"ہو سکتا ہے کہ اسے وہ تصویر اپنے باپ سے ملی ہو۔ کرنل جیسی جوزز تو تمہارے ہم عصروں میں شامل ہے اور شاید تمہارے لئے کام بھی کرتا رہا ہے۔" البن نے اس کی مشکل آسان کرنے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔ "ایسی تصاویر بھی نہ کبھی انسان کے کام آ ہی جاتی ہیں۔"

"میری وہ تصویر غلط ہاتھوں میں چلی گئی تو بڑی دشواریاں پیدا ہو سکتی ہیں۔ پاکستانی ویسے بھی یہودیوں سے نفرت میں فلسطینیوں تک سے آگے ہیں۔۔۔۔"

"یہ ہمارے دشمنوں کا پروپیگنڈا ہے۔" میں نے قطع کلامی کرتے ہوئے پوری سنجیدگی سے کہا۔ "پاکستان بلکہ اسی کراچی میں ہزاروں یہودی رہتے ہیں اور ان سے کوئی چھیڑ چھاڑ نہیں کرتا۔ پارسیوں کے بعد وہ یہاں کی دوسری منظم ترین اقلیت میں شمار ہوتے ہیں۔ یہاں نفرت، نسل پرستی اور تعصب سے کی جاتی ہے اس میں یہودیوں کی تخصیص نہیں ہے۔ جنوبی افریقہ میں نسل پرست حکمراں برسر اقتدار تھے تو پاکستانی ان کی بھی شدید مخالفت کرتے تھے۔"

"میرے لئے یہ حیرت ناک انکشاف ہے۔ البتہ عام طور سے ہمارے عالمی ادارے پاکستان کو اسرائیل کا دشمن نمبر ایک قرار دیتے رہتے ہیں۔ یہودیوں کے خلاف ہر تحریک میں کسی نہ کسی طرح پاکستان ضرور ملوث ہوتا ہے لیکن تم کچھ اور ہی بتا رہے ہو۔" یہ کہتے ہوئے اس نے ایک چابی البن کو تھمائی جو اس نے جیب میں ڈال لی۔

"اس کے برعکس یہاں اقلیتوں کے سرپرست اور بزرگوں کو بھی مانے جاتے ہیں۔ شاید تم نے ائرپورٹ سے آتے ہوئے وہ ایک مقبرہ دیکھا ہوگا جو ہر ایک کے سر پر سایہ فگن ہے۔ جب ائرپورٹ اور اس سے ملحق راستوں کی توسیع اور تزئین کا سلسلہ شروع ہوا تو اس مقدس مزار کا انہدام یقینی ہو گیا تھا لیکن اس قدیم اور مقدس یادگار کو انہدام سے بچانے کے لئے ائرپورٹ کے لئے دوسری جگہ کا انتخاب کر لیا گیا۔ وہ مزار آج بھی یوں ہی برقرار ہے۔"

"ہاں۔ مجھے وہ نمایاں یادگار خاص طور سے دکھائی گئی تھی۔" اس نے اعتراف کیا۔ "سنی سنائی باتیں عام طور سے غلط ثابت ہوتی ہیں۔ میں نے تمہارے بارے میں بھی کچھ کہانیاں سن رکھی ہیں لیکن تم ایک ہوش مند اور معقول نظر آ رہے ہو۔ تمہاری اور البن کی مفاہمت آگے چل کر انقلابی تبدیلیوں کی بنیاد بن سکتی ہے۔"

"اس کا انحصار البن کی نیک نیتی پر ہوگا۔" میں نے ... لہجے میں کہا۔

"میں نے اپنی حد تک تمہاری شرط پوری کر دی ہے اور اب یہاں میری ضرورت نہیں ہے۔ تم البن کے ساتھ اپنے معاملات طے کر سکتے ہو۔"

"تم ہمارے ساتھ موجود رہتے تو بہتر ہوتا۔ اگر تمہیں اس چست لباس میں الجھن ہو رہی ہے تو تم لباس بدل کر آ سکتے ہو۔" میں نے بہت محتاط اور معصومانہ لہجے میں کہا۔

"کیا خرافات بک رہے ہو؟" وہ جھنجھلا کر بولا۔ "میں اپنے اصولوں سے ہرگز انحراف نہیں کرتا۔ میرے ساتھ زیادہ ... دکھانے کی کوشش کی تو میں ابھی تمہارا دماغ درست کر دوں گا۔"

مجھے جو چالاکیاں دکھانی تھیں وہ میں دکھا چکا تھا۔ ... مخالفت اور تیز ترین سرگرمیوں کا سبب بھی سامنے ... راس المیڈا جیسا مضبوط شخص اس کی مدد کو نہ پہنچا ہوتا ... کی کارکردگی میں غیر معمولی اضافہ نہ ہوتا۔ میرے ... فہرست میں مزید ایک خطرناک نام کا اضافہ ہو چکا تھا۔

تصویر تصویر ہی ہوتی ہے۔" راس الجنزا راہبی کے سے
ہوئے ناصحانہ لہجے میں بولا۔ "پتا نہیں وہ حرام زادہ علی جوزر
اس زمانے کی تصویر کی نمائش کرتا پھر رہا تھا۔ محض اس
وجہ سے میں تم کو اپنے اصول سے مستثنیٰ نہیں کر سکتا۔"
میں سمجھتا ہوں۔" میں نے جلدی سے کہا۔ "یہ ایک اتفاق
ہے میں نے تمہارے چہرے پر نقاب ہونے کے باوجود تمہیں
پہچان لیا۔ ورنہ ایسا بہت کم ہوتا ہے۔ یا شاید بالکل ہی نہ ہوتا

ڈرائنگ روم سے چلا گیا تو البن ایک گہرا سانس لے کر
کی پشت گاہ سے ٹک گیا اور آنکھیں موند کر بولا۔ "خدا کا
کہ یہ مرحلہ خیریت سے گزر گیا۔ تم کسی مداری کی طرح پل
روپ بدلتے ہو ورنہ وہ اپنی شناخت پر آپے سے باہر بھی ہو
"

میں نے کوئی روپ نہیں بدلا۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔
نے راس سے وہی کچھ کہا ہے جو میرے دل میں تھا۔ میں
طرح منافق نہیں ہوں۔"
پھر تم اس کے آنے سے پہلے اس کے بارے میں زہر کیوں
رہے تھے؟"
اس کا سامنا ہونے تک میرے وہی جذبات تھے۔ اب تم
باتوں میں وقت برباد مت کرو۔ میری دوسری شرط پوری
کوئی بات نہیں ہو سکے گی۔"
ویرا سے صرف تمہاری ملاقات کرائی جائے گی۔" وہ سوچنے
۔
سلطان شاہ میرے ساتھ ہو گا کیونکہ باڈی گارڈ تھیلا اسی کو
ہے۔"
کیا باڈی گارڈ تھیلا بھی تمہارے ساتھ جائے گا؟" وہ حیرت
چونک پڑا۔
ظاہر ہے۔" میں نے سرسری انداز میں کہا۔ "ریسے کا ریلیز
اب بھی ایک کلو میٹر ہے لیکن ہو سکتا ہے کہ کنکریٹ کی
موٹائی کی وجہ سے اس کی کارکردگی متاثر ہو۔ ویرا اس
میں ہو یا کہیں اور۔ یہ تھیلا ہمارے ساتھ رہے گا۔ یہ
معمولی بات ہے۔ تمہیں اس سے اتفاق ہونا چاہئے۔"
بعض اوقات تم سامنے والے کو زچ کر دینے پر تل جاتے
ہو۔ وہ اسی عمارت کے تہ خانے میں ہے جہاں دروازے کے سوا
کوئی راستہ زندان تک نہیں ہے۔" وہ بولا۔ "مجھے افسوس ہے کہ تم
ابھی تک میرے اوپر اعتبار نہیں کر رہے ہو۔ یہ کوئی اچھی بات
نہیں ہے۔"

میں حیران تھا کہ میں البن کے ساتھ پُر پیچ گفتگو میں کافی وقت
گزار چکا تھا لیکن اسے اپنے زعب میں لانے کے لئے وہ محنت ناگزیر
تھی۔ میں نے باتوں ہی باتوں میں اس سے بہت کچھ اگلوا لیا تھا۔ یہ

مذاکرات ہی کا نتیجہ تھا کہ وہ میرے خون کا پیاسا ہونے کے باوجود
مجھے مقید ویرا سے ملانے پر آمادہ ہو گیا تھا۔
تھوڑی ہی تکرار کے بعد ہم چاروں اس مکان کے اندرونی
حصے کی طرف بڑھنے لگے۔
اندر سے مکان خالی اور ویران پڑا ہوا تھا۔ ہم مختلف راستوں
سے گزرتے ہوئے ایک تنگ راہداری میں پہنچ گئے جہاں چھوٹی سی
جگہ میں تین مضبوط چوبی دروازے مقفل تھے۔
ان میں سے ایک دروازہ عمارت سے نکاسی کے لئے استعمال
کیا جا سکتا تھا۔ بقیہ دو دروازے نیچے اور اوپر جانے والے زینوں
کے سرے پر موجود تھے۔ البن نے وہاں پھیلی ہوئی ناکافی روشنی میں
اضافہ کرنے کے لئے ایک بلب آن کر کے اپنی جیب میں ہاتھ ڈالا۔
اس کا ہاتھ باہر نکلا تو اس میں ایک چابی کے ساتھ ہی سیاہ رنگ کا
بھاری ریوالور بھی موجود تھا۔
"یہ کیا حرکت ہے؟" میں نے چونک کر اس سے سوال کیا۔
"اصول کی بات ہے۔ تمہاری اور ویرا کی ملاقات ختم ہونے
تک میں مسلح اور تیار رہنا چاہتا ہوں۔" وہ طنزیہ پیرائے میں بولا۔
"یہ اصول بھی تم ہی نے مجھے سکھائی ہے۔"
وہ دروازے کا آہنی قفل کھول کر سیلن زدہ زینوں پر اترا تو
میں اس کے پیچھے تھا۔ میرے پیچھے سلطان شاہ اور آخر میں پیٹر چلا آ
رہا تھا۔ رفتہ رفتہ سے وہ دونوں بھی ایک دوسرے سے الجھتے رہے
تھے۔

زینوں کے اختتام پر البن نے اسی چابی سے دوسرا بند دروازہ
کھولا اور ہمارے اندر جانے کے لئے راستہ چھوڑ دیا۔ تہ خانے کی
چھت سے لٹکا ہوا بلب اس وسیع کباڑ خانے میں پھیلا ہوا اندھیرا
دور کرنے میں ناکام تھا۔ اس وسیع کمرے کے ایک حصے میں پرانے
فرنیچر اور دوسری متروک اشیا کا ڈھیر لگا ہوا تھا۔ دور افتادہ حصے میں
ایک مسہری پڑی ہوئی تھی جس پر ویرا بے سدھ پڑی ہوئی تھی۔
فاصلہ زیادہ ہونے کی وجہ سے میں ویرا کے چہرے کا تفصیلی جائزہ
نہیں لے سکا لیکن میں نے پہلی ہی نظر میں اندازہ لگا لیا تھا کہ اس
کی حالت خاصی ابتر تھی اور وہ بولنے سے بھی قاصر تھی۔
میرے آگے نہ بڑھنے پر البن نے مجھے ٹوکا۔ "تم ویرا کے پاس
کیوں نہیں جاتے؟ میں تو سمجھ رہا تھا کہ تم اسے دیکھتے ہی دوڑ کر اس
سے لپٹ جاؤ گے۔"
ویرا کو دیکھ لینے کے بعد میرا لہجہ غیر ارادی طور پر بدل گیا۔ میں
نے درشت انداز میں کہا۔ "ویرا کے ساتھ ہمیں بھی اس قید خانے
میں مقفل کرنے کا خیال ذہن سے نکال دو اور ہمارے ساتھ اندر
چلو۔"
اپنی بات پوری کرنے سے پہلے ہی میں نے البن کی کلائی پکڑی
اور اسے اپنے ساتھ لے کر اندر داخل ہو گیا۔ ان دونوں کو طلبہ گی
میں ایک دوسرے سے مشورہ کرنے کا کوئی موقع نہیں مل سکا تھا۔

رار ہو گیا۔
دریا کو قریب سے دیکھنے کے بعد مجھے اچانک ہی شدید حسن کا احساس ہونے لگا تھا۔

○☆○

غزالہ نے دریا کو ہمارے ساتھ دیکھا تو اس پر شادی مرگ کی سی کیفیت طاری ہو گئی۔ اس وقت دریا خاموش اور سنجیدہ تھی۔ اس کی پتھرائی ہوئی آنکھیں خلا میں کسی نقطے پر مرکوز تھیں۔

اس امر میں کوئی شبہ نہیں تھا کہ ہم گھر سے دریا کی بازیابی کا عزم کر کے نکلے تھے لیکن غزالہ تو کیا خود ہم دونوں کے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ ہم اپنی پہلی ہی کوشش میں دریا کو بازیاب کرانے میں کامیاب ہو جائیں گے۔ بدرو دارا کے قتل سے دریا کی رہائی تک سارے حالات خود بہ خود سازگار ہوتے چلے گئے۔ ہم نے نہ صرف اپنا مطلوبہ ہدف حاصل کر لیا تھا بلکہ ایلین اور دراس کو نیا کو اس کے گھر میں ایک بھیانک شکست سے دوچار کیا تھا کہ ان کی پچھلی کامیابیوں کا مکمل ازالہ ہو گیا تھا۔

اس مکان میں ہونے والا معرکہ بہت طاقت ور اور پُر خطر تھا لیکن اس بارے میں یقین سے کوئی بات نہیں کی جا سکتی تھی کہ ان میں سے کون کون ہلاک یا زخمی ہوا ہو گا۔

دریا چوبیس گھنٹے سے زیادہ مدت ایلین جیسے وحشی کی قید میں گزار کر آئی تھی اس لئے اس کی طبیعت بہت مکدر اور تھوڑی کھوئی کھوئی تھی۔ اس نے ہم سب راستے میں نئی قیام گاہ کے بارے میں کوئی سوال کیا نہ فلیٹ پہنچ کر کسی خوشی کا اظہار کیا۔ اس کے چہرے کی شکن اور دراستی آنکھوں کے نیچے پڑے ہوئے حلقوں نے دریا کے بھی اس خوبصورت چہرے کی قدرتی ملاحت اور دلکشی کو بری طرح متاثر کیا تھا۔

ہم سب ہی دریا کی کہانی جاننے کے منتظر تھے لیکن اس وقت اس کی ذہنی کیفیت ایسی نہیں تھی کہ وہ سکون سے ہر ایک کے سوال کے جوابات دے سکے۔ میں نے غزالہ کو ہدایت کی کہ وہ دریا کو اس کی خوابگاہ میں پہنچا کر ضرورت کی تمام چیزیں فراہم کر دے تاکہ وہ اپنی مرضی سے تیار ہو کر آرام کر سکے۔

جہانگیر اپنے کاغذات، رقوم اور زیورات رکھوانے کے لئے کسی لاکر کا بندوبست کرنے کے لئے گیا ہوا تھا۔ وہاں سے واپسی پر اسے انشورنس والوں کی طرف جانا تھا۔ اس دوران میں تین بار سلمیٰ کے فون آ چکے تھے۔ جہانگیر کی طویل ہوتی غیر حاضری نے اسے شدید اضطراب میں مبتلا کیا ہوا تھا۔ اس نے تینوں ہی مرتبہ جہانگیر کے علاوہ میرے بارے میں استفسار کیا تھا اور غزالہ کو تاکید کی تھی کہ میرے پہنچتے ہی یہ پیغام دے دیا جائے کہ میں اس کو فون کر لوں۔ میں جانتا تھا کہ اس وقت سلمیٰ کو اپنے دل کا غبار ہلکا کرنے کے لئے کسی غم گسار کی ضرورت تھی۔ مزے کی بات یہ تھی کہ وہ لاوارث مسائل ہونے کے باوجود انفرادی طور پر بھی میری ہی ذات میں اپنا سہارا ڈھونڈنے کی کوشش کرتے تھے۔

ہم سب نے ناز و نعم ہو کر اکٹھے کھانا کھایا۔ دریا نے ایلین کی قید میں سارا وقت کچھ کھائے پیئے بغیر گزارا تھا مگر پھر بھی اس نے بہت زیادہ کھانا نہیں کھایا۔ نہا کر فریش ہونے کے بعد اس کے وجود کی تازگی خاصی حد تک بحال ہو گئی تھی لیکن نیند کے بڑھتے ہوئے دباؤ نے اس کے ذہن کو ماؤف کیا ہوا تھا۔ کھانے کے بعد وہ سونے کے لئے چلی گئی۔ ہم لوگ بھی اپنے اپنے کمروں کی طرف ہو لئے۔

"آج آپ کے لئے مسز غنی کا بھی فون آیا تھا" غزالہ نے خواب گاہ میں مجھے آ کر کہا۔

"مسز غنی؟ یہ کون خاتون ہیں؟" میں نے اپنے ذہن پر زور دیتے ہوئے سوال کیا۔

"اتنی جلدی بھول گئے؟" وہ کھلکھلا کر ہنس پڑی "مسز غنی ہمارے اس فلیٹ کی مالکہ ہے۔"

مجھے یاد آ گیا اور میں نے کہا "اوہ! اس نیم بیوہ کو میری کیا ضرورت پڑ گئی؟"

"نیم بیوہ!" غزالہ کی رکتی ہوئی ہنسی تیز ہو گئی "آپ کو عجیب الفاظ استعمال کرنے کی عادت سی ہو چلی ہے۔"

"یہ کوئی عجیب لفظ نہیں ہے۔ فی الحال اس کی یہی حیثیت ہے۔ شوہر لوٹ آیا تو وہ اس کی بیوی کہلائے گی اگر اس کی موت کی تصدیق ہو گئی تو بیوہ بن جائے گی۔ اس خاتون کو میں کیسے یاد آ گیا؟"

"یہ بھی ایک عجیب بات ہے کہ آپ کی ذات میں دلچسپی رکھنے والی عورتیں مجھے کوئی بات نہیں بتاتیں۔"

"کن عورتوں سے میل جول ہے میرا؟" میں نے اسے گھور کر پوچھا۔

"میں آپ کے میل جول کی نہیں، عورتوں کی دلچسپی کی بات کر رہی ہوں۔ سلمیٰ بھی صرف آپ سے بات کرنے کی خواہش مند تھی" وہ شوخی سے بولی۔

"دیکھا جائے گا" میں نے بے پروائی سے جواب دے کر غزالہ کو بستر پر کھینچ لیا "شکم پُری کے بعد اب دماغ پر ہلکا سا سرور طاری ہو رہا ہے۔ ذرا اپنی نرم و نازک انگلیوں سے میرا سر سہلا دو۔"

وہ میرے قریب ہو کر آہستگی سے بولی "ایک ہی دن میں دریا بہت بدلی بدلی لگ رہی ہے۔ کہیں ایسا تو نہیں کہ ان لوگوں نے تشدد کے علاوہ بھی دریا کو کسی وحشیانہ زیادتی کا نشانہ بنایا ہو۔"

"کچھ نہیں کہا جا سکتا" میں نے کرب آلود لہجے میں کہا "مجھے اس کی خالی خالی نظروں میں جھانکتے ہوئے خوف آ رہا ہے۔ یہ موضوع ایسا نازک ہے کہ اس بارے میں اس سے کوئی سوال نہیں کیا جا سکتا۔ وہ صدمے کی حالت سے باہر آ کر خود ہی کچھ بتا دے تو الگ بات ہے۔"

"آپ اجازت دیں تو میں تخلیئے میں اسے کریدنے کی کوشش کروں۔ آخر وہ بھی ایک عورت ہی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ مجھے اپنے

اندر کے رکھ رکھاؤ میں شریک کرے" غزالہ اس بارے میں بہت متجسس تھی۔

"وہ تمہیں لگے گی۔ وہ ہر وقت اپنا اور تمہارا موازنہ کرتی رہتی ہے۔ وہ اپنے دامن کا کوئی داغ نہیں دکھائے گی۔ اس طرح اس کی عزت نفس مجروح ہوگی۔ اسے تھوڑی سی مہلت دے دو۔ ابھی وہ ان ہی حالات کے ٹرانس میں آئی ہوئی اور بالکل گم صم ہے۔ اس سحر سے نکلے گی تو وہ خود ہی بولتی چلی جائے گی۔۔۔ اس کا نام دریا ہے۔ وہ حالات کے سامنے سپر ڈالنے والوں میں سے نہیں ہے۔"

"بظاہر جو کچھ نظر آرہا ہے" وہ بھی کچھ کم المناک نہیں ہے۔ ان حیوانوں نے اسے بری طرح مارا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اس کے جسم کے دوسرے حصوں پر بھی تشدد کے نشانات موجود ہوں۔"

"اسے بالکل آزاد چھوڑ دو۔ جو کچھ وہ بتائے" بس اسی پر قناعت کرتی رہو۔"

غزالہ محبت آمیز انداز میں میرا سر سہلاتی اور کان کھاتی رہی۔ میں اس کے نرم اور حیات آفریں وجود کے لمس سے محظوظ ہوتے ہوئے رفتہ رفتہ نیند کی وادیوں میں کھو گیا۔

میں بہت دیر تک گہری نیند سوتا رہا۔ آخر غزالہ ہی نے مجھے جھنجوڑ کر بیدار کیا۔

میں نے نیم وا آنکھوں سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے غنودہ لہجے میں کہا "مجھے سونے دو۔ آج تھکن سے میرا جوڑ جوڑ دکھ رہا ہے۔ میں ابھی کچھ اور سونا چاہتا ہوں۔"

"سات بج رہے ہیں۔ اول خان خاصی دیر سے آپ کا انتظار کررہا ہے" اس نے میرے بازو میں چٹکی لے کر کہا "میں اسے چائے وغیرہ بھی پلا چکی ہوں۔ وہ زیادہ دیر نہیں بیٹھے گا۔"

میں چھلانگ مار کر بستر سے نیچے اترا اور غزالہ ہنستی ہوئی باہر بھاگ گئی۔

چند منٹ بعد میں ڈرائنگ روم میں پہنچا تو وہاں سلطان شاہ" اول خان سے باتیں کررہا تھا۔ غزالہ پوری توجہ سے ان کے مذاکرات سن رہی تھی۔

"مبارک ہو" مجھے دیکھتے ہی اول خان مسرت آمیز لہجے میں بولا "تم دریا کو ان وحشیوں کے چنگل سے اس طرح نکال لے آئے جیسے وہ تمہارے ہی انتظار میں اسے پکڑے بیٹھے تھے۔"

"ہاں۔ مجھے خود بھی ایسی کامیابی کی توقع نہیں تھی" یہ کہتے ہوئے میں نے چونک کر غزالہ سے پوچھا "یہ سب تو ٹھیک ہے مگر دریا کہیں نظر نہیں آرہی۔ وہ کہاں ہے؟"

"وہ کسی سے ملنا نہیں چاہتی۔ اپنے کمرے میں محصور ہو کر بیٹھ گئی ہے" غزالہ نے بتایا۔

"اس کی ایسی کی تیسی۔ میں ابھی اسے باہر لاتا ہوں" میں نے اٹھتے ہوئے کہا۔

"بیٹھ جاؤ!" سلطان شاہ نے میرا ہاتھ پکڑ کر مجھے زبردستی بٹھا دیا "اس وقت وہ اپنے آپ میں نہیں ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے اسے کوئی دماغی چوٹ آئی ہو۔ وہ کمرا بند کرکے شراب پی رہی ہے۔ اس وقت اس سے چھیڑ چھاڑ مناسب نہیں رہے گی۔"

میں سلطان شاہ کی کج فہمی پر دانت پیس کر رہ گیا۔ وہ دریا کے ذہنی صدمے کو دماغی چوٹ سے ملا رہا تھا۔ میں نے اسے گھورتے ہوئے پوچھا "اس کے لئے شراب کہاں سے آئی؟ جہانگیر کی بوتل کل ہی خالی ہو چکی تھی اور آج جہانگیر گھر سے غائب ہے۔"

"میں اس کے لئے دو بوتلیں لایا تھا" اس نے سر جھکائے "ایک اسے دے دی ہے۔ دوسری کچن کیبنٹ میں ہے۔ مجھے اس پر بہت ترس آرہا ہے۔ تم اس کی اتنا ... لینے دو دنوں ہی ... اسے سونپ دینے۔ ایک دن کی قید میں وہ بالکل بدل کر رہ گئی ہے۔"

"کیا اس کے ساتھ کوئی زیادتی بھی ہوئی ہے؟" اول خان معنی خیز اور سرگوشیانہ لہجے میں وہ گول مول سا سوال کیا اور ... موضوع کی نزاکت بھانپ کر فوراً ہی وہاں سے چلی گئی۔

"کچھ نہیں معلوم۔۔۔ اس نے سختی سے اپنی زبان بند کی ہے" میں نے ایک گہرا سانس لے کے کہا۔

"اسے اس کے حال پر چھوڑ دو۔ وہ چار دن میں خود ہی بولنا/اگلنی چلی جائے گی" وہ ناصحانہ انداز میں بولا۔ "اس پر جو گزری اسے ٹالنا تمہارے بس سے باہر تھا مگر تم نے اس کے لئے بہت بڑا خطرہ مول لیا تھا۔ کارو بوسوچی کی دہشت پھیلا رکھی تھی ... دشمن بالکل بے دست و پا کردیا تھا۔۔۔"

"آخری لمحات پر ایک حماقت ہوتے ہوتے رہ گئی" میں ... اس کی بات درمیان سے اچک کر کہا "سلطان شاہ ان کے ... فولادی پائپ کو بم میں تبدیل کرچکا تھا اور میں ان کو ... بچنے کے خوف سے دریا سمیت اندر ہی رکا ہوا تھا۔ میرے ... سے یہ بات بالکل نکل گئی تھی کہ کارو بوسوچی کی دہشت کی وجہ سے وہ مجھ پر فائر کرنے کا خطرہ مول نہیں لیں گے۔ مجھے وہاں سے ... میں ذرا بھی تاخیر ہوتی تو میرے اور دریا کے چیتھڑے اڑ جاتے۔ سلطان شاہ وہ پائپ نہ پھینکتا تو دور تک ... بھی ... باقیات کا پتا نہ چلتا۔"

"قرض بساط بچھانے میں ایسی بدحواسیاں ہو جاتی ہیں ... خوشی ہے کہ آج کا دن ان کے لئے بربادیوں کا پیغام لے کر ... ہوا تھا۔ میرے رابطے ٹوٹے ہوئے ہیں اس لئے مجھے ... تباہی اور وہاں ہونے والے جانی نقصان کے بارے کچھ ... نہیں مل سکیں۔ سلطان شاہ تو پُر امید ہے کہ اس دھماکے ... چینیوں ہی ہلاک یا زخمی ضرور ہوئے ہوں گے۔"

"آج کا دن واقعی یادگار تھا۔ آج تمہاری بھائی کا ...

صبح سویرے یہ وہ داوا کو ٹھکانے لگوا کر تم نے دوسری کامیابیوں کی بنیاد ڈالی تھی۔ اگر مقامیوں اور غیر ملکیوں کے درمیان تصادم ہونے کے نتیجے میں وہ سب فرار نہ ہوگئے ہوتے تو ہمیں وہاں ... مزاحمت کا سامنا کرنا پڑتا۔ خوش قسمتی سے وہاں وہ صرف تین ... تھے اور ہم دونوں نے آسانی سے ان پر قابو پالیا۔"

"یہ خبر حیران کن ہی نہیں سوچ میں ڈال دینے والی ہے کہ اب راس الیذا خود پاکستان پہنچ گیا ہے۔ اس کا مطلب ہے کہ اس بار وہ کوئی بڑی سازش تیار کر رہے ہیں۔ راس الیذا چھوٹے موٹے معاملات اپنے ملازمین کی صوابدید پر چھوڑ دیتا ہے اور خود الگ رہتا ہے" اول خان نے فکرمندی سے کہا۔

"صورت حال سنگین ہے لیکن میرا خیال ہے کہ آج کے واقعات نے ان کا شیرازہ بکھیر کر رکھ دیا ہوگا۔ اب انہیں کسی بھی کارروائی کے لئے از سر نو منصوبہ بندی کرنی ہوگی۔"

"دعا کرو کہ جلد از جلد ہم لوگوں کے طلب کئے ہوئے ... بھی راہیں مل جائیں تو میں ان حرام زادوں کی ٹانگیں توڑ ڈالوں گا۔ میں ابھی تک دریا سے نہیں ملا ہوں مگر مجھے اس کی حالت پر شدید صدمہ ہے۔ اس کے مجرموں سے انتقام لئے بغیر مجھے سکون نہیں مل سکے گا۔"

"یہ جنگ اب چل ہی پڑی ہے۔ ابھی تک ایلن اپنے دشمنوں کو سبز باغ دکھاتا رہا ہوگا۔ آج کے بعد وہ جب بھی زد میں آئیں گے آج راس الیذا اور ایلن کے ساتھ جو کچھ ہوا ہے وہ ان کے ساتھ بھی ہو سکتا ہے۔ سفارتی مراعات کی آڑ میں من مانیاں کرنے والے ایسے خطرات سے دور بھاگتے ہیں۔"

"ایک بات ابھی تک میری سمجھ میں نہیں آئی" سلطان شاہ ... "جوزف کو تو ہم نے ایک بدترین مقابلے کے بعد مارا تھا۔ اس نے تمہیں اپنی خاندانی البم کب دکھائی تھی؟"

"کبھی بھی نہیں۔ وہ بروقت سوجھا ہوا سفید جھوٹ تھا جو چل گیا۔"

"پھر تم نے راس الیذا کو نقاب میں ہونے کے باوجود کیسے پہچان لیا تھا؟"

"میں ایلن کے ساتھ دانستہ چھیڑ چھاڑ کر رہا تھا اور اس کی گفتگو سے مجھے اشارے مل رہے تھے کہ اس کا تیسرا ساتھی راس الیذا ہی ہو سکتا ہے" میں نے مسکراتے ہوئے اسے بتایا۔

"اشارے غیر یقینی ہوتے ہیں" اول خان نے کہا۔ شاید اس معاملے میں وہ بھی الجھن محسوس کر رہا تھا "سلطان شاہ نے جب بتایا کہ تم نقاب پوش کو دیکھتے ہی ادب اور احترام سے کھڑے ہوگئے تھے تو میں حیران رہ گیا۔ محض اشاروں کی بنا پر کوئی اتنا یقین نہیں ہو سکتا۔"

"اسے تم خوش قسمتی کہہ سکتے ہو۔ میں نے پورے اعتماد سے راس الیذا کہا۔ وہ راس الیذا ہی تھا اس لئے میرے تیر

متوقع رد عمل سے بوکھلا کر اپنی اصلیت کا اظہار کرتا چلا گیا۔ وہ کوئی اور ہوتا تو میں پورے خلوص سے اپنے غلط اندازے پر معذرت کر کے خاموش ہو جاتا۔ وہاں ساری لڑائی ہی اعصابی تھی۔ وہ مجھے گھیر رہے تھے اور میں انہیں پھانسنے کی کوشش کر رہا تھا۔ وہ ہار گئے اور ہم جیت گئے۔"

میں نے اول خان کو پیشکش کی کہ وہ میرے ساتھ دریا کے کمرے میں جا کر اس سے ملاقات کر لے لیکن اس نے سختی سے انکار کردیا۔ دریا اس وقت جس پیچیدہ ذہنی کیفیت سے دوچار تھی اس میں اسے سکون اور آرام کی ضرورت تھی۔ غیر ضروری مداخلت اس کے لئے کرب انگیز ثابت ہو سکتی تھی۔

اول خان نے رابطے کے لئے دفتر کے ساتھ گھر کا نیا فون نمبر بھی دے دیا۔ اس کا خیال تھا کہ ایلن اور راس الیذا کی سرگرمیوں کے سلسلے میں آنے والے چند روز اہم ثابت ہو سکتے ہیں اس لئے ہمیں ایک دوسرے کو ہر چھوٹی بڑی بات سے باخبر رکھنا چاہئے۔

کچھ دیر بعد وہ واپس چلا گیا۔ غزالہ نے ہماری مہم کی پوری چشم دید کہانی سلطان شاہ کی زبانی سے سن لی تھی مگر پھر بھی اس کے ذہن میں بہت سے سوالات چبھ رہے تھے۔ اول خان کے جاتے ہی وہ مجھے گھیر کر بیٹھ گئی اور مجھے بہت سی باتیں ایک بار پھر دہرانی پڑ گئیں۔

اسی دوران میں سلطان شاہ نے بتایا کہ جب میں سویا ہوا تھا تو جہانگیر کا فون آیا تھا۔ اس نے صرف اتنا بتایا کہ اس نے باہر سے اپنی بیوی کو فون کیا تھا اور ان مذاکرات کے نتیجے میں ہونے والی مصالحت کی وجہ سے وہ ہماری طرف آنے کے بجائے سلمیٰ کے پاس واپس جا رہا تھا۔

وہ ایک اچھی خبر تھی۔ جہانگیر میرا بہت گہرا اور قریبی دوست تھا لیکن بیوی کے لحاظ سے وہ اپنی اوقات سے زیادہ شراب پی کر دوسروں کے لئے ایک عذاب بن جاتا تھا۔ میرے حق میں یہی بہتر تھا کہ لڑنے جھگڑنے کے باوجود جہانگیر اپنی بیوی کے گرد منڈلاتا رہے۔ اس طرح مجھے صرف جہانگیر کے مسائل ہی سے نہیں سلمیٰ کی ازدواجی شکایتوں سے بھی نجات حاصل ہو سکتی تھی۔

"اور مسز غنی نے بھی دوبارہ فون کیا تھا" جہانگیر کا معاملہ طے ہونے کے بعد غزالہ نے بتایا "وہ کسی سلسلے میں آپ سے جلد از جلد بات کرنا چاہتی ہے۔ ایک فون کر کے اس بے چاری کی بھی تسلی کرا دیجئے۔"

میں نے غزالہ کو گھورتے ہوئے فون اپنی گود میں رکھ لیا اور اس پر غزالہ کا بتایا ہوا نمبر ملانے لگا۔

دوسری طرف سے پہلی ہی گھنٹی پر ریسیور اٹھا لیا گیا۔ میں نے مسز غنی کی مترنم آواز پہچان کر اپنا تعارف کرایا۔ "میں داور بول رہا ہوں۔ آپ کے ٹیلیفون کا بتا کرائے دار۔ شاید آپ نے میرے

لئے دو مرتبہ فون کیا تھا مگر میں ابھی ابھی گھر واپس آیا ہوں۔ فرمایئے میں آپ کی کیا خدمت کرسکتا ہوں۔"

"زلاور صاحب! میں ایک ہی ملاقات میں آپ سے بہت زیادہ متاثر بلکہ مرعوب ہوگئی ہوں" ریسیور میں مسز غنی کی اضطراری آواز سنائی دی "میں ایک اہم ذاتی سلسلے میں آپ سے ملنا چاہتی ہوں۔"

میں چونکنا ہو کر بیٹھ گیا۔ میں نے غزالہ کی طرف دیکھ کر اپنے دیدوں کو گردش دی اور کہا "یہ آپ کی عزت افزائی ہے کہ مجھ جیسے اجنبی کو اپنے کسی ذاتی معاملے میں اعتماد میں لینا چاہ رہی ہیں مگر میں خود کو ایسے اعتماد کا اہل نہیں سمجھتا۔ میں ویسے بھی صبح سے شام تک اپنے کاروباری مسائل میں الجھا رہتا ہوں۔"

"زلاور صاحب! پلیز!" اس کی آواز میں التجا سمٹ آئی "یوں سمجھ لیں کہ یہ میرے لئے زندگی اور موت کا مسئلہ ہے۔ میں نے اپنے رشتے داروں اور جاننے والوں میں سے ہر ایک کے بارے میں سوچا لیکن صلاحیت اور رازداری کے پیمانے پر کوئی پورا نہیں اترا۔ مجھ سے ملاقات کے بعد آپ کو اندازہ ہوجائے گا کہ میں غلط نہیں کہہ رہی۔ آپ کی مہربانی سے میرا گھر دوبارہ آباد ہوسکتا ہے۔"

لمحہ بھر کے لئے میری کھوپڑی بھنا سے اڑ گئی۔ وہ سیدھی سادی شادی کی تجویز تھی۔ پہلی بار اس کا گھر بس کر اجڑ چکا تھا اور اب وہ مجھ پر دانت جمائے بیٹھی تھی۔ میں نے درشتگی سے کہا "آپ کو کوئی غلط فہمی ہوئی ہے۔ میں شادی شدہ ہوں اور خود میں دوسرا گھر بسانے کی ہمت نہیں پاتا۔"

"اوہ! آپ مجھے غلط نہ سمجھیں۔ میرا مطلب تھا کہ آپ نے مجھ سے تعاون کیا تو مجھے میرے گم شدہ شوہر واپس مل سکتے ہیں۔ یہ بہت ثواب کا کام ہے۔ مجھے مایوس نہ کریں۔"

مجھے یک بہ یک وہ معاملہ دلچسپ نظر آنے لگا۔ میں نے نرمی سے کہا "میں اپنی غلط فہمی پر معذرت خواہ ہوں۔ آپ کل شام میرے گھر تشریف لاسکتی ہیں۔ میں دیکھوں گا کہ آپ کے لئے کیا کرسکتا ہوں۔"

"کیا ہم باہر کسی ہوٹل وغیرہ میں نہیں مل سکتے؟" اس کی آواز متردد تھی۔

"کیا اس کا کوئی خاص سبب ہے؟" جواب دینے کے بجائے میں نے سوال داغ دیا۔

"گھر میں آپ کی بیگم کی وجہ سے کھل کر بات نہیں ہوسکے گی۔"

"اس بارے میں آپ مطمئن رہیں۔ میری بیوی میری دوست بھی ہے۔ ضرورت پڑی تو وہ ہمیں مکمل تخلیہ فراہم کرسکتی ہے۔ اس کی وجہ سے آپ کو کوئی پریشانی نہیں ہوگی" میں نے کہا۔

"آپ واقعی بہت شریف انسان ہیں۔ میں کل شام سات بجے آپ کے گھر آؤں گی۔"

"یا شکریہ! آپ کا!" فون بند کرکے میں دونوں ہاتھوں سے اپنی کھوپڑی سہلاتے ہوئے بولا "یہ تکلیف کرائے پر لیا ہے تو یہاں بھی ایک ضرورت مند عورت نکل آئی۔ معلوم ہوتا ہے کہ میرے لئے آسمان سے نت نئے مسائل نازل ہونے ہیں۔ ایک چکر ختم نہیں ہوتا کہ دوسرا شروع ہوجاتا ہے۔"

"اس خوبصورت عورت کو کیا تکلیف پیدا ہوگئی؟" سلطان شاہ نے پوچھا۔

"تفصیل کل بتائے گی۔ یہ اس کے گمشدہ شوہر کی بازیابی کا معاملہ ہے۔"

"اور وہ دوسرا گھر بسانے والی بات کیا تھی؟" غزالہ کی غزالی آنکھوں میں تبسمات تیر رہے تھے۔

ان دونوں کے افراتفری سوالات کے چنگل سے بچنے کے لئے میں نے فون پر دوسری طرف سے کہے جانے والے تمام مکالمے بلا کم و کاست دہرا دیئے اور غزالہ کی شفاف آنکھوں میں دوبارہ شرارت ناچنے لگی۔

"یہ کوئی سیدھا معاملہ ہوتا تو اسے ایروں غیروں کا احسان لینے کے بجائے پولیس سے رجوع کرنا چاہئے تھا۔ مجھے تو دال میں کچھ کالا معلوم ہوتا ہے۔ ہم نے ادھر کرائے داری کے معاہدے پر دستخط کئے اور ادھر اس کے گمشدہ شوہر کی واپسی کے امکانات پیدا ہوگئے۔ پتا نہیں یہ خوب صورت عورتیں دنیا کے سارے مردوں کو اتنا بیوقوف کیوں سمجھتی ہیں؟"

"سب کو ایک ہی لکڑی سے نہ ہانکو ورنہ میں بھی ان میں شمار کی جاؤں گی" غزالہ نے اسے ٹوکا۔

"تم دونوں یہ جھگڑا طے کرو۔ میں دریا کی خیر خبر لیتا ہوں" میں وہاں سے اٹھ گیا۔

میں گھر میں سب ہی سے ہنس بول رہا تھا لیکن حقیقت یہ تھی کہ میرا دل دریا کے لئے پریشان تھا۔ میں اس کا دکھ جان کر جلد از جلد اس کا ازالہ کرنا چاہ رہا تھا مگر اس نے زبان بندی کے ساتھ ہی گوشہ نشینی بھی اختیار کرلی تھی۔ اس کی پراسرار خاموشی کی وجہ سے میرے ذہن میں ایسے ایسے خیالات پیدا ہورہے تھے کہ میرا دوران خون کنپٹیوں میں ٹھوکریں مارنے لگتا تھا۔

میں نے دریا کی خواب گاہ کے دروازے پر انگلی کی پشت سے ہلکی سی دستک دی۔

"کم ان!" اندر سے دریا کی خمار سے بوجھل آواز سنائی دی اور میں آہستگی سے دروازہ کھول کر اس کے کمرے میں داخل ہوگیا۔ کمرے کی فضا سگریٹوں کے دھوئیں اور الکحل کی تیز بو سے رچی ہوئی تھی۔

دریا اپنی باتیں کہنی پر سر ٹکائے مسہری پر نیم دراز تھی۔ سائڈ ٹیبل پر رکھی ہوئی ایش ٹرے سگریٹوں کے مسلے ہوئے ٹکڑوں سے بھری ہوئی تھی اور اس وقت بھی دریا کے داہنے ہاتھ کی انگلیوں میں ایک سلگتی ہوئی سگریٹ دبی ہوئی تھی۔

انگیٹھی کے برابر میں بلیک لیبل کی ہیکل سائز بوتل رکھی
تھی جو نصف سے بس ذرا ہی زیادہ تھی۔ اس کے پیچھے سے
نظر آتی بات کی تصدیق سانس پر جمع ہونے والے اُن بخارات سے
ہو رہی تھی جو قالین کے ایک حصے پر داغ ڈال رہے تھے۔ رہی طلائی
کا ایک گلاس رکھا ہوا تھا جس میں برف کے کئی ٹکڑے تیر رہے
تھے۔ اس وقت وہ آراستہ اور مکلف خواب گاہ کسی گرتی ہوئی امیر
زادی کے زوال کی گہرائی کا حال پیش کر رہی تھی۔ میں نے اندر کا
لیتے ہی دروازہ بند کر دیا۔

"آرزو!" میں نے سرد اور سپاٹ لہجے میں کہا "مجھے معلوم تھا کہ
ضرور آؤ گے... بیٹھو جارہا!"

میں مسہری کے قریب ہی کرسی کھینچ کر بیٹھ گیا اور ملامت آمیز
نظروں سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے بولا۔ "یہ کیا کر رہی ہو؟ کیا
بات یاد بھی ہے جو تم نے اپنی..."

"پا... آپ... س!" اس نے اچانک اپنا ہاتھ فضا میں بلند کر کے
میری بات کاٹ دی پھر اسی ہاتھ میں جلتی ہوئی سگریٹ ایک جھٹکے
سے اپنے ہونٹوں سے نکالی۔ ایک گہرا کش لینے کے بعد دہانے اور
نتھنوں سے کثیف دھوئیں کے مرغولے خارج کرتے ہوئے اس
نے اپنی بات جاری رکھی "میں بہترین اسکاچ پی رہی ہوں۔ چاہو تو
تم بھی پی سکتے ہو۔ بلکہ سب کو بلاؤ دل جل کر پینے میں بہت لطف
آتا ہے۔" اس کے متورم ہونٹوں پر بجلی سی استہزائیہ مسکراہٹ
کھل گئی تھی۔

"تم نے ابھی تک اپنی کہانی نہیں سنائی۔ تم کس طرح ان
درندوں کے پنجے چڑھ گئی تھیں؟"

"ستارے گردش میں آجائیں تو کچھ بھی ہو سکتا ہے۔ میں
اچانک پانچ آدمیوں کے نرغے میں آگئی۔ وہ سب مسلح تھے اور ان
میں سے ایک مجھے اچھی طرح پہچانتا تھا۔ لیکن اب یہ سب مت
پوچھو۔ جو ہونا تھا وہ ہو گیا۔ ہم سب مل کر بھی اسے واپس نہیں
لا سکتے۔ میں نے بھی ابھی تک نہیں پوچھا کہ تم بھیڑیوں کے اس
بھٹ میں کیسے پہنچے تھے؟" اس نے خاموش ہو کر گلاس اٹھایا اور
اسکاچ کا ایک چھوٹا سا گھونٹ اپنے دہانے میں گھمانے کے بعد
معدے میں اتارتے ہوئے بولی "مجھے امید نہیں تھی کہ میں ان کی
قید سے نکل سکوں گی۔ میں نے وہاں زندگی کو ایک نئے اور مہیب
روپ میں دیکھا ہے۔"

میں اس دوران میں سگریٹ سلگا چکا تھا۔ میں نے دھوئیں سے
پوچھا "انہوں نے تم پر تشدد کیا تھا؟"

"تم نے آئینے میں اپنا بگڑا ہوا چہرہ دیکھا ہے۔ کمال ہے کہ تم
دیکھتے ہوئے بھی یہ سوال کر رہے ہو۔"

شراب نوشی کی کثرت کی وجہ سے اس کی آنکھوں میں سرخ
سی جھلک ابھر آئی تھی۔ پتلیاں سکڑ کر ڈگمگا رہی تھیں لیکن اس کی
باتیں بے ربط نہیں تھیں۔ اس کا لب و لہجہ بدلا ہوا تھا۔ گفتگو میں
سے شوخی کافور ہو چکی تھی لیکن ہر فقرہ ایک دوسرے سے مربوط اور
با معنی تھا۔ یہ میرا اپنا تجربہ تھا کہ ربا بہت زیادہ پی لینے کے بعد بھی
نشے میں کبھی نہیں بہکی تھی۔

"تمہارے چہرے کے ساتھ جو بے رحمانہ سلوک ہوا ہے" وہ
نظر آ رہا ہے، بہت کچھ لباس میں ہے۔ میں جاننا چاہ رہا تھا کہ
تمہیں کسی مدد... میرا مطلب ہے کہ طبی امداد کی ضرورت تو نہیں
ہے؟" میں نے ہکلاتے اور ہچکچاتے ہوئے رک رک کر اپنی بات
مکمل کی۔

"تمہارا مطلب ہے کہ میں لباس اتار کر تمہیں اپنے زخم دکھا
کر ان کی داد چاہوں کہ میں نے ان کا ہر ظلم سہنے کے باوجود ان کے
کسی معمولی سے معمولی سوال کا جواب بھی نہیں دیا؟"

"میں کچھ بھی دیکھنا نہیں چاہتا۔ تمہاری زبان سے سننا چاہتا
ہوں۔"

"مجھ پر رحم کرو۔" اس نے اچانک بستر سے اٹھ کر میرے
سامنے دونوں ہاتھ جوڑ دیے اور رندھی ہوئی آواز میں بولی "میں
کچھ اس شراب میں گھول کر بھولنا چاہ رہی ہوں۔ مجھے وہ یاد دلانے
کی کوشش مت کرو۔ انہوں نے میرا جسم زخمی کیا ہے۔ تم میرے
زخموں کو کرید کر میری روح تک کو گھائل کر رہے ہو۔ میری طرح
تم بھی شراب پیو اور بھولنے کی کوشش کرو کہ ربا نے کس کس کا
دن اپنے بدترین دشمنوں کی قید میں گزارا تھا۔"

میں نے فرط جذبات سے مضطرب ہو کر ربا کے دونوں ہاتھ
تھام کر اس کی گود میں گرا دیے۔ اس کی آنکھوں کے گوشوں میں
نمی سی تیرنے لگی تھی۔

میں ربا سے بہت کچھ کہنا چاہ رہا تھا مگر میں نے بولنے کی
کوشش کی تو مجھے یوں محسوس ہوا جیسے کوئی گولہ سا میرے حلق اور
سینے میں پھنس گیا ہو۔ میں ربا سے کچھ بھی نہیں کہہ سکا اور سر جھکا
کر ایک جھٹکے سے اس کی خواب گاہ سے باہر نکلتا چلا گیا۔

بابر سلطان شاہ اور غزالہ انتہائی تجسس کے عالم میں میری
واپسی کے منتظر تھے۔ میں شکست خوردہ انداز میں ان کے سامنے
صوفے پر گر گیا۔ کئی سیکنڈ کی کوشش کے بعد میں بولنے کے قابل
ہو سکا۔ ان دونوں کی مستفسرانہ نگاہیں میرے چہرے پر مرکوز تھیں۔

"وہ خود کو ختم کر لے گی" میں نے بے بسی اور مایوسی سے کہا
"وہ بے تحاشا شراب اور سگریٹ پی رہی ہے اور اپنی قید کے بارے
میں بات کرنے پر آمادہ نہیں ہے۔ بس اتنا پتا چلا ہے کہ اسے پانچ
مسلح افراد نے گھیر کر پکڑا تھا۔ اس پر بہت زیادہ تشدد کیا گیا ہے۔
اس سے آگے وہ خاموش ہے۔ میرا اندازہ ہے کہ چند روز میں نیل
غائب ہونے کے ساتھ چہرے کا ورم بھی دور ہو گا تو وہ نارمل ہو چکی
ہوگی۔ اس وقت تک میں بھی محتاط رہوں گا۔ اسے ستایا گیا تو وہ ہم
سے بدظن ہو جائے گی۔"

غزالہ نے میرے کھانا لگانے سے پہلے ربا کو اطلاع دی تو وہ

فوراً ہی میز پر آ بیٹھی۔ اس کی چال میں لڑکھڑاہٹ اور غور کرتا ہوں میں ہم سب کے لیے بے اعتنائی کے تاثرات تھے۔ دیبا کے آجانے کی وجہ سے غزالہ نے بہت تیزی کے ساتھ کھانا لگا دیا۔ اس بار دیبا خاموش ضرور رہی لیکن اس نے بہت ڈٹ کر کھانا کھایا۔ شاید یہ اس کے پیٹ میں اتری ہوئی اسکاچ کا کمال تھا جو کھانا طلب کر رہی تھی۔

"مجھے معلوم ہے کہ تم سب میرے لیے پریشان ہو" کھانا ختم کرنے کے بعد دیبا نے افسردگی سے کہا "لیکن تمہاری یہ پریشانی بے سود ہے۔ ہم ایک دوسرے کا دکھ بانٹ سکتے ہیں، گھٹا نہیں سکتے۔ غزالہ ذیلی کی بیوی ہے۔ سلطان شاہ اس کا منہ بولا بھائی ہے۔ تم تینوں رشتوں کی مضبوط کڑیوں میں جکڑے ہوئے ہو۔ تمہیں ایک دوسرے کے دکھ سکھ میں شریک ہونے کا پورا حق ہے۔ میں تمہاری کون ہوں؟ کوئی بھی نہیں۔ اُبھی ہوئی ایک آوارہ روح یا شاید وہ بھی نہیں۔ تمہیں میرے لیے پریشان ہونے کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔"

"زیادہ باتیں مت کرو" میں نے سختی سے کہا "تم نے بہت زیادہ پی ہوئی ہے۔ اپنے کمرے میں جاؤ اور خاموشی سے سو جاؤ۔ اگر تمہاری شراب نوشی اور سگریٹ نوشی ختم ہو چکی ہے تو کمرے سے دھواں اور بدبو صاف ہونے کے بعد غزالہ تمہارے ساتھ سو سکتی ہے۔"

"کیوں میرے لیے اپنا پہلو خالی کرتے ہو؟" وہ لڑکھڑاتے ہوئے کرسی سے اٹھ گئی "غزالہ تمہاری بیوی ہے۔ میں اب اداس اور تنہا رات گزارنے کی عادی ہو گئی ہوں۔"

میں متاسفانہ نظروں سے اسے دیکھتا رہا۔ وہ جھوم کر لہراتی اور لڑکھڑاتی ہوئی اپنے کمرے کی طرف چل دی۔ غزالہ احتیاطاً بے قدموں اس کے پیچھے ہولی۔

"تمہارا نام اب بھی اس کے دل کا کانٹا بنا ہوا ہے" میدان صاف ہوتے ہی سلطان شاہ دھیمی آواز میں بول پڑا "نشے کی حالت میں اس کے دل کی باتیں پھسل کر زبان پر آ رہی تھیں۔"

"غزالہ کے سامنے یہ بے ہودہ باتیں نہ شروع کر دینا۔ تم اچھی طرح جانتے ہو کہ دیبا کی ان غلط فہمیوں میں میرا کوئی دخل نہیں ہے۔ شادی کے بعد سے تو میں اور زیادہ محتاط ہو گیا ہوں۔"

"تمہاری احتیاط میں دیکھ رہا ہوں۔ آج کل تم شراب سے بھی خاصا پرہیز کر رہے ہو۔"

"کثرت کسی بھی چیز کی اچھی نہیں ہوتی۔ یہ خیال بھی ہو سکتا ہے۔"

"اس وقت بھی تم اندر سے آئے لیکن مے نوشی میں تم نے دیبا کا ساتھ نہیں دیا۔ تمہارے کپڑوں میں سے الکحل کی خوشبو آ رہی تھی مگر تمہارے سانس بالکل صاف ستھرے تھے۔"

غزالہ دیبا کو اس کے کمرے کے دروازے تک پہنچا کر لوٹ آئی۔ دیبا نے مڑ کر اس کی طرف دیکھنے کی زحمت بھی نہیں کی تھی۔ غزالہ نے آتے ہی مسکرا کر کہا "اس وقت موصوفہ کی رگ رگ

اتری ہوئی ہے۔ دروازے پر کوئی البیلا انگریزی دھن گنگنانے کی ناکام کوشش فرما رہی تھیں۔"

سلطان شاہ نے اس موضوع کو ریب دفن کرنے کے لیے ٹیلی وژن آن کر دیا۔

ہم تینوں سہ پہر میں نیند لے چکے تھے اس لیے دیر تک ٹیلی وژن کے سامنے جمے رہے۔ چائے نوشی کے ساتھ گپ شپ کا دور بھی چلتا رہا۔ ہماری گفتگو کا محور دبی تھا جس سے ہم عملی طور پر دوچار تھے۔ دو بجے کے قریب محفل اختتام کو پہنچی تو میں نے نہایت خاموشی سے دیبا کی خواب گاہ کا دروازہ کھول کر اندر جھانکا۔ دیبا روشنیاں گل کیے بغیر بستر پر گہری نیند سو رہی تھی۔ میں آہستگی سے دروازہ بند کر کے واپس لوٹ آیا۔ دیبا کو مے نوشی کا یہ فائدہ ہوا تھا کہ وہ بے خبری کی نیند سو رہی تھی۔

اگلی صبح ناشتے سے فارغ ہونے کے بعد سلطان شاہ پہلی طرح تیار ہو کر اپنے کمرے سے برآمد ہوا تو میں چونکے بغیر نہیں رہ سکا۔ پتا چلا کہ پچھلے دن ان لوگوں کی خریداری ادھوری رہ گئی تھی اس لیے بقیہ خریداری اور گھر پر اخبار کے باقاعدہ بندوبست کے لیے وہ غزالہ کے ساتھ بازار جا رہا تھا۔

ربیکے تو ان دنوں ہم سب کے لیے تقاضا رہنا ناگزیر ہو چکا تھا لیکن راس الانیٹا لوبر الجن سے جھڑپ کے بعد سلطان شاہ کا آزادانہ طور پر باہر جانا قرین مصلحت نہیں تھا۔ میں نے اسے روک لیا اور غزالہ کو تاکید کر دی کہ وہ واپسی پر صبح کے اخبارات اپنے ساتھ لیتی آئے۔

سلطان شاہ میری اس ہدایت پر احتجاج کرتے ہوئے دوبارہ اپنے کمرے میں گھس گیا۔ دیبا اس دن اپنے کمرے سے باہر نہیں آئی تھی۔ غزالہ نے اسے ناشتا بھی کمرے میں پہنچایا تھا۔

غزالہ کے چلے جانے کے بعد میں ڈرائنگ روم کے ایک کشادہ صوفے پر دراز ہو کر ایک پرانے اخبار کی ورق گردانی میں مصروف ہو گیا۔ بے کاری کا وقت گزارنے کا یہی بہترین طریقہ تھا۔ اخبار کی تمام اہم سرخیاں چاٹ لینے کے بعد مجھ پر اکتاہٹ نے حملہ کر دیا۔ میں نے اپنی بے زاری دور کرنے کے لیے جہانگیر کو فون کرنے کا ارادہ کیا ہی تھا کہ اچانک فون کی گھنٹی چیخ اٹھی۔ میں نے ریسیور اٹھایا تو دوسری طرف سے سلمیٰ کی چہکتی ہوئی آواز سن کر میری امیدوں پر اوس پڑ گئی۔

فون کی گھنٹی کی آواز سن کر سلطان شاہ نے کمرے سے باہر جھانکا اور مجھے فون پر مصروف دیکھ کر دوبارہ اندر گھس گیا۔ میں نے فون کو ہاتھ نہ لگایا ہوتا تو شاید وہی سلمیٰ کو جھگت لیتا۔

"کہو... آج اتنے سویرے کیسے فون کیا ہے؟" میں نے حسرت سی آواز میں پوچھا۔

"طبیعت تو ٹھیک ہے تمہاری؟ آواز کچھ سست معلوم ہو رہی ہے" اس نے وہ تبدیلی فوراً ہی بھانپ لی۔

"سر میں معمولی سا درد ہے۔ تم سناؤ کیا حال چال ہیں؟"

"جہانگیر کل گھر لوٹ آئے" اس کی آواز سے خوشی پھوٹی پڑ

دوسرے سرے پر بھی لائبنہ۔" جم کلارک "صدر امریکا دور وزرا کی لیڈا جیسی نام نہاد عظیم المرتبت ہستیاں ہوتی ہیں۔ وہ میدان میں کیا کچھ نہ ہوتا ہوگا، وہ تم خود سوچ سکتی ہو۔"

"تم امریکا کے صدر کی بہت بے رحمی سے تذلیل کر رہی ہو!" زوالے نے اس کی گرفت کی۔

"کیوں نہ کروں؟" وہ بھڑک گئی۔ "وہ میرے باپ کا قاتل ہے۔ آج بھی لائبنہ نے اس کے مذموم عزائم کی تکمیل کے لیے اپنی زندگی تج دی۔ امریکا کے بگڑے ہوئے رئیس زادوں کو ہیروئن کی تباہ کاریوں سے بچانے کے لیے تقریباً نو برس کی کاوش پر پسماندہ اور ترقی پذیر ملکوں میں ہیروئن کی منڈیاں پیدا کیں۔ اس کی کوششوں کی وجہ سے امریکا میں ہیروئن اتنی کم یاب ہو گئی تھی کہ اس کی قیمت عام امریکیوں کی قوت خرید سے باہر ہو چلی تھی مگر اسے اپنی خدمات کا کیا انعام ملا......! وہائٹ ہاؤس میں امریکا کے صدر سے مل کر آیا۔ پتا نہیں اس نے صدر کی کس دکھتی رگ پر انگلی رکھ دی تھی کہ باہر فرشتۂ اجل اس کا منتظر تھا۔ وائٹ ہاؤس کے باہر کسی نامعلوم قاتل کی چلائی ہوئی ایک بے آواز گولی میرے باپ کی خدمات کا انجام تھی۔ وہ مارا گیا۔ جم کلارک کو فوراً اس کا جانشین مقرر کر دیا گیا۔ مجھے خوشی ہے کہ میرے باپ کی محبت پر اپنا حق جتانے والا پاکستان آیا اور یہاں ڈپٹی کے ہاتھوں ایک کتے کی موت مارا گیا مگر اس کی موت بھی لائبنہ کو واپس نہیں لا سکی۔ میں مانتی ہوں کہ وہ میرا قانونی نہیں، فطری باپ تھا مگر مغرب میں اب قانون اور مذہب سے زیادہ فطرت کی فرماں روائی ہے۔ مغرب میں کروڑوں کی تعداد میں ایسے معروف سماجی انتشار کے درجوں پر فائز ہیں جو مشرق کی روایات اور مغرب کے مذہب و قانون کے تحت حرامی ہیں۔ اپنی ذات کے المیے کا انتقام لینے کے لیے وہ ہر روز نئی بیاہی ماؤں کو جنم دے رہے ہیں۔ میری بات لکھ لو کہ مغرب میں یہ رسم چل ہی پڑی ہے تو اب ملکائیں اور شہزادیاں بھی اپنی کوکھ سے ایسے بچوں کو پیدا کریں گی جن کے سروں پر کسی مذہبی یا قانونی باپ کا سایہ نہیں ہوگا...... شاید میں بھٹک رہی ہوں مگر تم کو یہ بتانا ضروری ہے کہ میں اپنے والدین کی لغزشوں کی اکلوتی مثال نہیں ہوں۔ مغرب میں اب یہی ہو رہا ہے۔ لڑکے اور لڑکیاں کتوں اور بلیوں کی طرح جسے چاہتے ہیں اپنا عارضی ساتھی چن لیتے ہیں اور دل بھر جانے پر آگے چل دیتے ہیں۔ ان کے بے گناہ بچوں کو ہوش سنبھالتے ہی منجدھار میں اٹکا دیا جاتا ہے کوئی کسی سے نہیں رہی تھی۔ میں نے سوچا کہ فون کر کے تمہارا شکریہ ادا کر دوں۔ ان کے غائب ہو جانے پر میں بہت زیادہ پریشان تھی۔"

"میرے شکریے کی کیا ضرورت ہے؟ تمہیں جہانگیر کا شکر گزار ہونا چاہیے۔"

"انہوں نے مجھے بتایا ہے کہ تمہارے سمجھانے بجھانے پر ہی انہوں نے گھر لوٹنے کا فیصلہ کیا ہے۔ تم ان کی حوصلہ شکنی نہ کرتے تو ابھی کئی دنوں تک گھر کا رخ نہیں کرتے۔"

وہ جہانگیر کا سفید جھوٹ تھا۔ میں نے اسے سرے سے کچھ نہیں کہا تھا۔ شاید وہ خود ہی ادھر ادھر کے دھکے کھا کر اتنا پریشان ہو گیا تھا کہ میرے نام کی آڑ لے کر اپنی بیوی سے سمجھوتا کر بیٹھا تھا اور فون پر مذاکرات کے بعد اس کے رسلو میں پہنچ گیا تھا۔ وہ جہانگیر کا ایک اچھا فعل تھا۔ میں نے خوش دلی سے کہا "اچھے دوستوں کا کام ہی سیدھا راستہ دکھانا ہے۔ میں اسے کیا، تمہیں بھی اونچ نیچ سمجھاتا ہی رہتا ہوں۔ تم دونوں کے مراسم میں کئی بار ایسے نازک مراحل بھی آئے جب تم اس سے متنفر ہو چکی تھیں۔ میں نے ایسے لمحات میں بھی تمہیں ورغلانے کے بجائے غصہ تھوک کر مراسم استوار رکھنے کا مشورہ دیا تھا۔"

"تم بہت اچھے اور باوقار مرد ہو۔ مجھے شاید تمہاری یہی ادائیں اچھی لگتی ہیں کہ تم اپنی بیوی کے وفادار ہو۔ ایک یہ ہیں کہ انہیں کوئی لولی لنگڑی نفیرنی بھی اشارہ کرے تو یہ رال ٹپکاتے ہوئے اس کے پیچھے چل دیں گے۔ میں ان کی ایسی ہی حرکتوں پر سلگتی اور کڑھتی رہتی ہوں۔"

"جہانگیر ایسا بھی گیا گزرا نہیں ہے کہ لولی لنگڑی نفیرنیوں کے پیچھے ذلیل و خوار ہوتا پھرے۔ وہ رنگین مزاج ضرور ہے مگر اپنے ذوق اور معیار کے مطابق چڑیاں پھنساتا ہے۔"

"جو آدمی اپنے دفتر میں کام کرنے والیوں پر بری نگاہ رکھتا ہو اس کا کوئی ذوق یا معیار نہیں ہو سکتا۔ اسے تو بس عورت درکار ہوتی ہے۔ اجنبی اور پرائی عورت جو اس کی بیوی نہ ہو۔"

"تم آج تک یہ نکتہ نہیں سمجھ سکیں۔ وہ فیکٹری یا دفتر میں کام کرنے والیوں سے عشق نہیں لڑاتا تھا بلکہ عشق لڑانے کے بعد اپنی پسندیدہ عورتوں کو خاص خاص کاموں پر ملازم رکھتا تھا۔ وہ اتنا سخت اور با اصول نہ ہوتا تو اس کی گارمنٹ فیکٹری دو مہینے بھی نہیں چل سکتی تھی۔"

"اب کون سی چل رہی ہے۔ مسز خان کے مرتے ہی فیکٹری بھی جل کر راکھ ہو چکی ہے اور وہ اب انشورنس کمپنی کو لوٹنے کے چکر میں پڑے ہوئے ہیں۔ روزگار تو گیا ہی تھا، ہم اپنے گھر تک سے محروم ہو چکے ہیں۔ پتا نہیں کب اپنی چھت کا سایہ میسر آئے گا۔"

"سب سوچنا چھوڑ دو۔ مرا ہوا ہاتھی بھی سوا لاکھ کا ہوتا ہے۔ جہانگیر کو ذرا سا ذہنی سکون میسر ہو تو وہ آج ہی ایک نیا گھر خرید سکتا ہے۔ تم میری یہ پیشین گوئی لکھ لو کہ بیمے کی رقم ملنے کے بعد وہ دوبارہ فیکٹری لگائے گا اور فائدے میں رہے گا۔ ہو سکتا ہے

کہ میں بھی اس کے کاروبار میں حصے دار بن جاؤں۔"

ریسیور میں اس کی کھنکتی ہوئی ہنسی گونجنے لگی اور وہ ہنسی کے درمیان میں ہی بولی "یہ شیخ جلی جیسے منصوبے ہیں۔ تم تک کر کوئی کام نہیں کر سکتے۔ شادی نبھاسے ہو نہیں ایک بڑا کام ہے۔ کاروبار میں ان کے حصے دار بن گئے تو تم بھی ان کے رنگ میں رنگ کر پرائی عورتوں کے پیچھے بھاگنے لگو گے۔"

"مجھے حیرت ہے کہ آج تم بہت روانی سے بول رہی ہو۔" میں نے معنی خیز لہجے میں کہا "معلوم ہوتا ہے کہ جہانگیر نے دل کھول کر اپنی غیر حاضری کا ازالہ کیا ہے۔ ویسے تو وہ اپنے بچے کی رٹ لگائے رہتا ہے لیکن میرا اندازہ ہے کہ اسے تمہاری بھی عادت پڑ گئی ہے۔ الو جانور رات کہیں بھی کھائے پانی اپنے باڑے ہی پیتا ہے۔"

"کبھی کبھی تم بہت بے شرمی کی باتیں کرنے لگتے ہو۔ یہ بتاؤ کہ اپنے گھر کب بلا رہے ہو؟"

"بلانے کا معاملہ ابھی دور ہے۔ یہ گرام بنا کر کسی بھی دن آجاؤ۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ فرزانہ کہیں گئی ہوئی ہے جب ہی تم یوں کھل کر باتیں کر رہے ہو۔"

"وہ تمہاری ہے۔" میں نے ہنس کر کہا "ویسے میں اس کے سامنے بھی کھل کر بات کر سکتا ہوں کیونکہ میرے دل میں چور نہیں ہے اور وہ مجھ پر پوری طرح اعتماد کرتی ہے۔ اسے معلوم ہے کہ تم سے میری کچھ بے تکلفی ہے مگر صاف ستھری رشتے داری ہے جس سے اسے کوئی خطرہ نہیں ہے۔"

"اس وقت تو تمہارا شکریہ ادا کرنے کے لئے فون کیا تھا۔ دو چار دن میں ادھر آنے کا ارادہ ہوا تو ایک دن پہلے فون پر تمہیں! فرزانہ کو بتا دوں گی۔ جہانگیر سے ملاقات ہو تو انہیں سمجھا دینا کہ وہ میرے لئے ایک بار گندہ لفظ استعمال کر چکے۔ اب یہ دوبارہ ان کی زبان پر نہیں آنا چاہئے۔ تین مرتبہ کے بعد ہم دونوں ایک دوسرے پر حرام ہو جائیں گے۔ زیادہ پی لینے کے بعد وہ بہت زیادہ چیخنے اور بہکنے لگتے ہیں۔"

"نہ صرف سمجھا دوں گا بلکہ اس مضمون کی ایک تختی بھی اس کے گلے میں ڈال دوں گا۔"

اس سے بات ہونے کے بعد میرا موڈ حیرت ناک حد تک خوشگوار ہو گیا۔ ذہن پر چھائی ہوئی اکتاہٹ بالکل دور ہو چکی تھی جیسے اس کا وجود ہی نہیں رہا ہو۔

فون پر گفتگو ختم ہوتے ہی سلطان شاہ میرے پاس آ دھمکا۔ معلوم ہو رہا تھا کہ وہ جیسے فون پر میری گفتگو ختم ہونے کا ہی انتظار کر رہا تھا۔

"تم تو ناراض ہو کر اپنے کمرے میں چلے گئے تھے اب کیوں جھک مارنے کے لئے آئے ہو؟" میں نے کہا۔

وہ ڈھٹائی سے ہنس پڑا "دیر اکیلا تنہا اور جی گھبرا رہا تھا۔ مجھے تو ذرا سی دیر میں ہی کمرے میں وحشت ہونے لگی۔ وہ کل سے اندر گھسی ہوئی

تمہیں کیسے وقت گزار رہی ہے" پھر وہ ایک دم ہی لہجہ بدل کر "کس کا فون تھا؟ بہت دیر تک ہنس ہنس کر باتیں ہو رہی تھیں"

"ہم زندگی بھر دوسروں ہی کی نگرانی کرتے رہتے ہیں کبھی نہ کیا۔ آخر تم کب تک لفنڈرے بھرتے رہو گے؟"

"میں تم سے یہی تو پوچھنے آیا تھا" وہ کھسیانی ہوئی ہنسی کے ساتھ بولا۔

"اچھا! میں نے اس پر آنکھیں نکالیں "اب یہ بات بھی تم کو بتاؤں گا۔ باہر نکل کر اپنے مطلب کی کوئی شریف زادی ڈھونڈو اور اپنا گھر بسا لو۔ اس میں مدد کر سکوں گا۔"

"میرا بھی یہی مطلب تھا۔ ہم کب تک فلیٹ میں محصور رہیں گے۔ میں مانتا ہوں کہ یہ فلیٹ بہت کشادہ اور پر آسائش ہے مگر پہاڑ جیسے دن اس چار دیواری میں نہیں گزارے جا سکتے۔"

"چند روز تک صبر کے ساتھ ذرا کی خلوت کرو۔ جس دن اظہر خان کو اس کے اختیارات واپس مل گئے میں نئے ناموں سے سب کی شناختی اور سفری دستاویزات بنوا لوں گا پھر کوئی بھی ہمیں ہاتھ نہیں لگا سکے گا۔ کیونکہ خوش قسمتی سے ابھی تک پولیس والوں کے پاس ہمارا ریکارڈ نہیں ہے۔"

"تم غضب سوچ رہے ہو۔ البرٹو وغیرہ نے تو پولیس سے ریکارڈ کو بھی دور رکھنے کا بندوبست کر لیا تھا پھر ہم نیا حلیہ کیوں نہیں اختیار کر سکتے؟ مگر اس کے ساتھ ہماری شکل و صورت میں بھی تبدیلی آجانی چاہئے۔ میں سوچ رہا ہوں کہ آج ہی سے شیو ترک کر دوں۔"

"خیال اچھا ہے لیکن یہ یاد رکھنا کہ پولیس والے بھی جانتے ہیں۔ آج کل انہیں ہر باریش نوجوان کے روپ میں کوئی روپوش زکیب یا دہشت گرد نظر آتا ہے۔ ایسے لوگوں کی شناخت کے لئے وہ سب سے پہلے داڑھی ہی مونڈتے ہیں۔"

"وہ مشتبہ لوگوں پر ہی ہاتھ ڈالتے ہیں۔ جس دن انہوں نے داڑھی والے کو بلا تفریق پکڑنا شروع کیا اسی دن ایک ہنگامہ کھڑا ہو جائے گا۔ دینی مدرسوں کے استاد اور طالب علم ایسی دھاندلی نہیں ہونے دیں گے۔ وہ سب ہی باریش ہوتے ہیں۔ تم مجھے بلاوجہ خوف زدہ مت کرو۔"

"میں بھی روز روز کے شیو سے اکتا گیا ہوں" میں نے اپنے چہرے پر ہاتھ پھیرتے ہوئے کہا "میں تمہارا ساتھ دوں گا۔ حالانکہ باقاعدگی سے بڑھی ہوئی داڑھی میں میرا چہرہ زیادہ پرکشش نظر آتا ہے۔"

"اس بارے میں دیر زیادہ مستند رائے دے سکتی ہے لیکن بدقسمتی سے کسی کڑک مرغی کی طرح مسہری پر چڑھی بیٹھی ہے۔ ویسے بھی یہ سوچ اسی وقت تک ہے جب تک ہمارے سامنے پالے ہیں۔ جس دن بھی داڑھی میں چاندی کے تار چمکنے لگے ہماری سوچ بدل جائے گی۔"

اور قتل کی آواز پر ہماری نوک جھونک کا سلسلہ وہیں منقطع ہوگیا۔

آنے والی فرزانہ ثابت ہوئی۔ اس کے چہرے سے دبے دبے جوش کا اظہار ہو رہا تھا۔ اس نے اندر آتے ہی تازہ اخبارات میز پر ڈال دیے اور ہیجان زدہ آواز میں بولی "اخبار آپ تک پہنچانے کی عجلت میں تو بچاری میری پکن شاپنگ ادھوری رہ گئی۔ کل ان لوگوں کا بھرکس نکال کر رکھ دیا گیا ہے۔"

میں اس کی بات پوری ہونے سے پہلے ایک اخبار اٹھا چکا تھا جس کے پہلے صفحے پر پی ای سی ایچ ایس کے بلاک نمبر چھ میں ہونے والی ہنگامہ خیز خوں ریزی کی چار کالمی جلی سرخی موجود تھی۔

فرزانہ دوسرا اخبار لے کر بیٹھ گئی اور ہم سرخیوں کے بعد کئی حوالوں سے شائع ہونے والی اس خبر کے تفصیلی مطالعے میں مصروف ہو گئے۔

اس وقت تک زبیر اور اس کے ساتھ ہونے والی گولیاں مارنے کا واقعہ پرانا نہیں ہوا تھا اس لئے خبر کی ابتدا اسی واقعے سے ہوئی تھی۔ اس مکان میں رہنے والوں پر دو روز سے موت کی نحوست منڈلا رہی تھی۔ ایک تجوری کٹنے اور اس کے رقم والے سے محروم ہونے کے بعد ان لوگوں کو اپنے مقامی محافظوں کے کمانڈر سے بھی ہاتھ دھونے پڑ گئے۔ وہ فیروز آباد پولیس اسٹیشن کے عقب میں کسی نامعلوم قاتل کی تین مہلک گولیوں کا نشانہ بنا تھا۔ بدو دادا کے نام سے شناخت کیا جانے والا وہ کمانڈر دراصل شہر کا ایک ریکارڈ ہسٹری شیٹر تھا جو پولیس اور قانون کی آنکھوں میں دھول جھونکنے کے لئے ٹرانسپورٹ کے کام کی آڑ لے چکا تھا۔

بدو دادا کے قتل کے بعد اس کے ٹھیوں کا غبارہ ہوا سے مسلح تصادم ہو گیا اور دو بااعتبار رہائشی فائرنگ سے گونج اٹھے۔ پولیس کے آنے تک سب لوگ فرار ہو چکے تھے۔ مکان میں بس تین نمبر کی گلیں اور کچھ زخمی صفیہ قائم رہ گئے تھے۔ تین زخمیوں نے پولیس والوں کے پہنچتے ہی پہنچتے دم توڑ دیا۔ چوتھا راستے میں مر گیا۔ بقیہ تین زخمیوں کو پولیس کی کڑی نگرانی میں ایک معروف نجی اسپتال میں داخل کرا دیا گیا۔ پولیس نے ان زخمیوں کے بارے میں سخت رازداری اختیار کی ہوئی تھی۔ اخباری نامہ نگاروں یا فوٹو گرافروں کو وہاں پر مارنے کی بھی اجازت نہیں تھی لیکن زخمیوں کے پہنچنے کے بعد اس اسپتال میں سفارتی گاڑیوں کی بھاری آمدورفت کا پراسرار سلسلہ شروع ہو گیا تھا۔

خون آشام واقعات کا سلسلہ اس کشت و خون پر ختم نہیں ہوا۔ چند گھنٹوں بعد ہی اس عمارت کا ایک بڑا حصہ ہولناک دھماکے کے ساتھ جلتے ہوئے ملبے میں تبدیل ہو گیا۔ علاقے کے بعض مکینوں نے دھماکے سے قبل اس مکان میں متعدد گاڑیوں کا شور سننے کا دعویٰ کیا تھا۔

مکان کے ملبے سے ایک لاش برآمد ہوئی جس کی دونوں ٹانگیں اڑ چکی تھیں اور چہرہ ملبے میں دب کر بری طرح مسخ ہو گیا تھا۔ اسے بعد میں پیٹر کنگ کے نام سے شناخت کر لیا گیا۔ ایلن نامی دوسرا شخص شدید زخمی تھا۔ اسے بھاری پہرے میں اسی اسپتال میں پہنچا دیا گیا جہاں تصادم کے زخمی زیر علاج تھے۔ تفصیلی دیکھ بھال کے باوجود ملبے میں اس گھر کے تیسرے مکین کا سراغ نہیں مل سکا جو مسلح تصادم کے بعد پولیس والوں سے مل چکا تھا۔ اس کا نام راڈنی آرک بتایا گیا تھا۔ بعض شاہدین کے مطابق دھماکے کے کچھ دیر بعد اس مکان سے ایک گاڑی کسی نامعلوم مقام کی طرف روانہ ہوئی تھی۔ اس کار کی ڈرائیونگ سیٹ پر ایک پراسرار قد آور شخص براجمان تھا جس کے سر سے لے کر جسم کے ہر نظر آنے والے حصے پر چست نقاب اور سیاہ لباس منڈھا ہوا تھا۔ شہر کے انتظامی ذرائع نے اس بارے میں مکمل خاموشی اختیار کی ہوئی تھی۔ سرکاری پولیس نوٹ میں ان واقعات کی جزئیات سے گریز کرتے ہوئے ہلاک اور زخمی ہونے والوں کی تعداد بتا کر تفتیش کی آڑ میں سب کچھ پوشیدہ رکھنے کی کوشش کی گئی تھی۔ ان واقعات کے مجرموں کا سراغ لگانے کے لئے متعدد ادارے حرکت میں آ گئے تھے۔

میں نے بقیہ خبروں کا سرسری جائزہ لے کر اخبار ایک طرف ڈال دیا۔

مجھے یہ جان کر خوشی ہوئی تھی کہ پیٹر کنگ اپنے ہی بارودی پائپ کا نشانہ بنا تھا۔ وہ بڑی شان سے اپنی بلٹ سے لٹکا کر گھوم رہا تھا۔ اگر میں نے احتیاط کے طور پر وہ ٹرانسفارمر پائپ نما ڈبہ راس سے نہ لے لیا ہوتا تو شاید ہم ان لوگوں کو خون میں نہلانے کے موقع سے محروم ہو سکتے تھے۔

پیٹر کنگ واضح طور پر ایلن کا دست راست تھا۔ اس کی موت ایلن کے لئے بدترین نقصان کے مترادف تھی۔ خود ایلن بھی اسپتال میں پڑا اپنے زخموں کو چاٹ رہا تھا۔ میرا خیال تھا کہ راس ابھی تک اس دھماکے سے محفوظ نہیں رہا تھا۔ زخمی ہونے کے باوجود اسے اپنے آپ کو پوشیدہ رکھنے کی فکر لاحق تھی اس لئے وہ بدحواسی کے عالم میں وہاں سے ایک گاڑی میں نکل بھاگا تھا۔ اخباری اطلاعات میں گاڑیوں کا کوئی ذکر نہیں تھا۔ مگر میں اپنی آنکھوں سے دیکھ چکا تھا کہ ان لوگوں کے برآمدے کے سامنے دو گاڑیاں موجود تھیں۔

دلچسپ بات یہ تھی کہ راس الغزا نے پولیس والوں کے سامنے اپنا نام راڈنی آرک ظاہر کیا تھا۔ ان دونوں انگریزی ناموں کے ابتدائی حروف آر اور اے تھے۔ شاید اس نے نیویارک سے پاکستان تک کا سفر راڈنی آرک کے نام سے کیا تھا۔ یہ نکتہ اول خان کے لئے بہت کارآمد ثابت ہو سکتا تھا۔ اس نام کے ذریعے امیگریشن والوں کے ریکارڈ سے بہ آسانی معلوم کیا جا سکتا تھا کہ وہ کب کس مقصد سے اور کتنے عرصے کے لئے پاکستان آیا تھا اور

کہاں ٹھہرنے کا ارادہ رکھتا تھا۔

"تم نے ایک ہی وار میں اس کے سارے بزدلانہ حملوں کا جواب دے ڈالا ہے" غزالہ نے اخبار پڑھنے کے بعد سلطان شاہ سے کہا "اتنے بھاری نقصانات اٹھانے کے بعد ان لوگوں کو پسپا ہو جانا چاہئے۔"

"یہ ڈیبی کا کارنامہ ہے" سلطان شاہ میری طرف اشارہ کرتے ہوئے بولا "اس بارے میں مجھے الزام مت دو۔ ساری بات کا مدار الیکٹرونک سوئچ یا کارڈیو سوئچ سے شروع ہوئی تھی۔ میں اس کے وجود ہی سے بے خبر تھا۔ اگر وہ لوگ اس سوئچ سے دہشت زدہ ہوگئے ہوتے تو ہم ان کو باتوں کے جال میں نہیں پھانس سکتے تھے۔ وہ ہمیں دیکھتے ہی بھون ڈالتے۔"

"میں نے ان کے لئے ایک فرضی خطرہ پیدا کیا تھا۔ انہیں بدترین نقصان اسی ڈیوائس سے پہنچا ہے جو تم نے ناگ کر راؤ داری میں پھینکی تھی۔ ہماری کامیابی کا راز یہی تھا کہ ہم وہ تھے۔ اکیلا آدمی ان تینوں بدمعاشوں کو نہیں سنبھال سکتا تھا۔"

"تم کہتے ہو تو مانے لیتا ہوں ورنہ میں تمہارے مکارانہ مذاکرات میں کسی احمق کی طرح خاموش بیٹھا ہوا تھا" وہ اس معرکے کی یاد تازہ کرتے ہوئے بولا "مجھے ڈر تھا کہ میں نے زبان کھولی تو بنتی ہوئی بات بگڑ جائے گی اور پھر پیچھے سے رہ ڈیوائس بھی تم ہی سنبھالی تھی اور اسے آخر تک لئے پھرتے رہے تھے۔"

"غنیمت ہے۔ اس وقت دونوں پر منتشر الزامی کا دورہ پڑا ہوا ہے" غزالہ بولی "میں صرف اتنا جانتی ہوں کہ جو کچھ بھی ہوا بہت اچھا ہوا۔ ہم نے انہیں ان کے گھر میں شکست دی ہے۔"

ہم تینوں میں اس واقعے کے بارے میں تفصیلی تبادلہ خیال نہیں ہو سکا تھا۔ ایک طرف ہم نتائج سے بے خبر تھے اور دوسری طرف ویرا کی بگڑی ہوئی ذہنی حالت کی تشویش لاحق تھی۔ اخبار دیکھ لینے کے بعد سب ہی اپنے دل کی بھڑاس نکالنے میں مصروف تھے۔

"یہ برا ہوا کہ اخبارات لانے کی فکر میں تمہاری خریداری پھر ادھوری رہ گئی" موقع پا کر میں نے موضوع بدلنے کے لئے شوشہ چھوڑا "اب کل تمہیں پھر بازار جانا پڑے گا۔"

"مجبوری ہے" غزالہ بے پروائی سے اپنے شانے اچکا کے بولی "مٹن اور چکن کی خریداری رہ گئی ہے۔ اگر وہ چار دن دال سبزی پر گزارہ کر سکیں تو مجھے کہیں جانے کی ضرورت پیش نہیں آئے گی۔"

"اور شاید اسی پروگرام پر اسی وقت سے عمل ہونا شروع ہو جائے گا؟" میں نے تیز لہجے میں پوچھا۔

میرا بگڑا ہوا چہرہ دیکھ کر وہ ہنس پڑی اور شرارت سے بولی "دال اور سبزیاں بھی لوگ شوق سے کھاتے ہیں آپ اس طرح منہ بنا رہے ہیں جیسے میں جڑی بوٹیاں کھلانے کا ارادہ رکھتی ہوں۔ آپ مطمئن رہیں۔ آج رات تک دسترخوان پر گوشت نظر آتا رہے گا۔ میں کچن میں جا رہی ہوں۔"

وہ فوراً ہی اٹھ کر کچن کی طرف چلی گئی۔ سلطان شاہ کی آنکھیں کسی خیال سے چمکنے لگی تھیں۔ اس نے کہا "اس پوری بھاگ دوڑ میں ہم دال خوروں کو بالکل ہی بھلا بیٹھے ہیں۔"

"دال خور؟" میں نے کچھ نہ سمجھتے ہوئے دہرایا "تم کس کی بات کر رہے ہو؟"

"سونی لال کی کہانی سن لینے کے بعد تم نے تمری کو اپنی فہرست میں شامل کر لیا تھا۔"

"اوہ!" میں ایک گہرا سانس لے کے رہ گیا "مجھے پرتاب اودھیکاری کے حوالے سے تمری اچھی طرح یاد ہے لیکن میری نظروں میں ان لوگوں کی بہت زیادہ اہمیت نہیں ہے۔ وہ مسلمہ طور پر ہمارے دشمن ہیں اور وہی کچھ کر رہے ہیں جو ایک دشمن کو کرنا چاہئے۔ مجھے زیادہ فکر ان حرام زادوں کی ہے جو موقع بے موقع ہم سے دوستی کے دعوے کرتے رہتے ہیں لیکن عملی طور پر ہماری جڑیں کاٹنے کی کوشش کر رہے ہیں۔"

"یہ عجیب بات ہے" وہ کچھ نہ سمجھنے والے انداز میں بولا۔ "ایسا معلوم ہو رہا ہے جیسے تمہارے دل میں بھارتیوں کے لئے کوئی نرم گوشہ پیدا ہو رہا ہے۔ دشمن، دشمن ہی ہوتا ہے۔ اس کا سر کچلنے میں تاخیر کی جائے تو کبھی کبھی بھاری نقصان اٹھانا پڑتا ہے۔"

"دل کے بجائے ٹھنڈے دماغ سے سوچو گے تو میری بات تمہاری سمجھ میں آ جائے گی۔"

"تم موجود ہو تو مجھے اپنے دماغ پر بلاوجہ زور دینے کی کیا ضرورت ہے؟"

"سانپ کو کوئی نہیں چھوڑتا۔ سب جانتے ہیں کہ وہ موذی ہوتا ہے اس لئے ہر ایک اس سے بچ کر نکلتا ہے لیکن راستے میں کوئی خوب صورت بلی نظر آ جائے تو کوئی اس کی پروا بھی نہیں کرتا۔ اسے ہوش اس وقت آتا ہے جب وہ پاگل بلی بے خبری میں اس کی پنڈلی کا گوشت ادھیڑ کر اپنا زہر اس کے جسم میں داخل کر چکی ہوتی ہے۔ اس وقت ہم کچھ ایسی ہی صورت حال سے دوچار ہیں۔ تم سانپ کا سر کچلنا چاہ رہے ہو مگر میں خوب صورت بلیوں میں پاگل بلی کا پیچھا کرتا رہا ہوں۔ بس اتنی سی بات ہے۔"

"ایک طرف تم انہیں سانپ سے تشبیہ دے رہے ہو۔ دوسری طرف انہیں اہمیت دینے پر بھی آمادہ نہیں ہو۔ یہ فلسفہ میری محدود کھوپڑی کی دسترس سے باہر ہے۔"

وہ باتیں شاید اس کی رسائی سے باہر ہی تھیں۔ بھارتیوں کی پاکستان سے دشمنی ایک مسلمہ حقیقت تھی۔ وہ پورے ہندوستان کو ہندوؤں کا وطن سمجھتے تھے اکھنڈ بھارت کا منصوبہ انہوں ہی کی پیداوار تھا۔ یہ دیگر بات تھی کہ مسلمانوں نے اقلیت میں ہونے کے باوجود صدیوں اس عظیم مملکت پر رواداری کے ساتھ حکمرانی کی

تھی اور اس زمین پر اپنا مساویانہ حق سمجھتے تھے پھر بھارت کو توڑ کر ایک نئی مسلم ریاست کی بنیاد رکھ دی گئی۔ پاکستانی اپنے حق کے حصول پر نازاں رہے اور متعصب ہندو ذہنیت کے قیام کو اپنی حق تلفی سمجھ کر کھلتے رہے اور اسے ہر موقع پر نقصان پہنچانا اپنا فرض تصور کرتے رہے۔ کرنل میتھی پال اور کالی سے لے کر کرپی تک — وہ لوگ جو کچھ کر رہے تھے' اسی ہندو سوچ کا تسلسل تھا اور بھولی بھی ذاتے راز پاکستانی ان کی کھلی دشمنی سے غافل نہیں تھا۔ میری ایمان دارانہ رائے تھی کہ دونوں فریقوں کا حساب کم و بیش برابر ہی چلتا تھا۔ ان کے سفارت کار ہمارے یہاں اپنا کام دکھانے کی کوششوں میں مصروف رہتے تھے تو نئی دہلی میں ہمارے خفیہ ادارے بھی ان کی دکھتی ہوئی رگوں پر وار کرتے رہتے تھے۔ یہ دو طرفہ کھیل تھا جس میں ہر فریق اپنے مخالف کو مقدور بھر زک پہنچانے کی کوشش میں لگا رہتا تھا۔ اس دوران میں ان کے کسی کارندے کی گردن ہمارے ہاتھ میں آجاتی تھی تو وہ ہمارا خاص منافع ہوتا تھا۔ وہ صورت حال بہت افسوسناک تھی۔ لیکن اس کے خاتمے کے لئے وقت درکار تھا اور قوموں کی تاریخوں میں وقت مہینوں اور سالوں میں نہیں' صدیوں میں گنا جاتا ہے۔

وہ میدان میں اترے ہوئے دو شہ زور پہلوانوں کی کشتی تھی جو لڑتے لڑتے ایک دوسرے کی چالاکیوں اور کمزوریوں سے بڑی حد تک واقف ہو چکے تھے۔ امریکا جو اس کشتی کا ریفری بنا ہوا تھا اور موقع محل دیکھ کر دونوں بے سہارا پہلوانوں کو اپنی امدادیوں کا یقین دلا کر مقابلے کو طول دینے کی کوششیں کرتا رہتا تھا کیونکہ اس ماحول میں اس کے اسلحہ خانے کے ازکار رفتہ ہتھیار منہ مانگے داموں پر خوشامد کر کے خریدے جا رہے تھے لیکن میں نے اندازہ لگا لیا تھا کہ ان دنوں ریفری کے تیور بدلے ہوئے تھے۔ وہ کھلی جانب داری پر مائل نظر آرہا تھا اور اپنے محبوب پہلوان کو تاک تاک کر ایسے راز اور نشانے بتا رہا تھا جن کے سہارے معتوب پہلوان جلد از جلد زیر ہو سکے۔ وہ لڑنے والوں کی نہیں' ریفری کی بدنیتی تھی اور وقت کا تقاضا تھا کہ ریفری کو فوری طور پر بیک بینی و دو گوش رنگ سے باہر پھینک دیا جائے تاکہ تاریخ کے میدان میں دونوں پہلوانوں کی فنکارانہ لڑائی جلد از جلد اپنے فطری انجام کو پہنچ سکے۔ اس لڑائی میں پہلوان کو پہلوان سے کم مگر ریفری سے زیادہ خطرہ تھا۔

میں نے وہ ساری باتیں سلطان شاہد کی کھوپڑی میں انڈیلنے کی کوئی کوشش نہیں کی۔ بس اس کی یہ غلط فہمی دور کر دی کہ حالات کے حوالے سے ہماری سوچ میں کوئی بڑی تبدیلی آرہی تھی۔

کھانے کے وقت دیرا کمرے سے باہر آئی تو خاصی بہتر نظر آرہی تھی۔ اس کے چہرے کے ورم میں کمی آچکی تھی' بال سنورے ہوئے تھے' بدن پر غزالہ کا صاف ستھرا اور باوقار لباس نظر آرہا تھا لیکن اس کی آنکھوں میں وہی سختی اور سرد مہری جمی ہوئی تھی جو میں پچھلے دن سے دیکھ رہا تھا۔

میں نے اس پر نگاہ پڑتے ہی چہک کر اس کی تعریف کی۔ میرا خیال تھا کہ جواب میں وہ مسکرا دے گی لیکن اس کا چہرہ سپاٹ ہی رہا۔ جذبات اور تبدیلی سے یکسر عاری! جیسے اس کے دل پر کوئی بہت بڑا بوجھ ہو۔ وہ آئی اور میز کے گرد اسی کرسی پر بیٹھ گئی جو اس نے پہلی بار منتخب کی تھی۔

ویرا کھانا رغبت سے کھا رہی تھی لیکن کبھی کبھی لقمہ لینا بھول کر کسی گہری سوچ میں ڈوب جاتی تھی۔ غزالہ اسے ٹوکتی تو وہ چونک کر دوبارہ کھانے میں مشغول ہو جاتی۔ کھانے کے دوران میں کئی بار ایسا ہوا۔ ہم تینوں نے اسے بولنے پر آمادہ کرنے کی کئی کوششیں کیں لیکن ویرا کی گفتگو ہوں ہاں سے آگے نہیں بڑھ سکی۔

"کسی وجہ سے تم سب اداس اور پریشان ہو؟" کھانا ختم کرنے کے بعد ویرا نے اچانک ہی ہم سب سے مخاطب ہو کر سرد آواز میں کہا۔ یہ بات اس نے نشے کے عالم میں پچھلی رات بھی کہی تھی۔

"ہرگز نہیں۔ یہ تمہارا وہم ہے۔ پریشانی ضرور ہے مگر تم جلد ہی نارمل ہو جاؤ گی۔"

ہمارے جوابات پر اس کے چہرے سے ہلکی سی طمانیت جھلکنے لگی اور اس نے ٹھہری ہوئی آواز میں کہا "بیزار ہو جاؤ تو مجھے بتا دینا۔ میں خاموشی سے کہیں چلی جاؤں گی۔"

میں نے اس کی بات کاٹ کر نرمی سے کہا "تم ہمارے بارے میں سوچ کر اپنے ذہن کو مت تھکاؤ۔ تم بھی ہم میں سے ہو۔ ہم سب ایک دوسرے کے دست و بازو ہیں۔ کسی انگلی میں پھانس لگ جائے تو وہ زخم رفتہ رفتہ مندمل ہو ہی جاتا ہے' بازو کو کاٹ کر نہیں پھینکا جاتا۔ ہم اس مبارک دن کا انتظار کریں گے جب تم ہمارے ساتھ بیٹھ کر پہلے کی طرح قہقہے لگا سکو۔"

"تم سب بہت مہربان اور نرم خو ہو" اس بار ویرا کی آواز سے ممنونیت جھلک رہی تھی۔

وہ میز سے اٹھ گئی۔ میں نے اس سے کہا "چاہو تو تازہ اخبار لیتی جاؤ۔ اس میں تمہارے مجرموں کے عبرتناک انجام کی خاصی تفصیلی کہانی موجود ہے۔"

اس نے مجھے کوئی جواب نہیں دیا لیکن تپائی پر سے انگریزی اخبار منتخب کر کے اپنے ساتھ لے گئی۔ ایلین اور راس ایلبشا کو ان کی اوقات یاد دلانے کے بعد ہمارے پاس کھانے' باتیں کرنے یا سونے کے سوا کوئی دوسرا کام باقی نہیں رہا تھا۔ ایک مرتبہ پھر باتوں کا سلسلہ چل نکلا مگر میرا ذہن ازل خان میں الجھا ہوا تھا۔

وہ پچھلی شام کو ہم سے ملنے آیا تو اسے ایلین کے مکان پر رونما ہونے والے واقعات کے بارے میں مکمل معلومات نہیں تھیں۔ مجھے توقع تھی کہ اخبار پڑھنے کے بعد وہ ضرور فون کرے گا لیکن آدھے سے زیادہ دن گزرنے کے باوجود اس نے ہم سے رابطہ نہیں

کیا تھا۔ میرے پاس اس کے گھر اور دفتر کے فون نمبر موجود تھے مگر میں نے اسے فون کرنا مناسب نہیں سمجھا۔ معمولی سے بحال ہونے کے بعد وہ مختلف حالات سے نبرد آزما تھا اور شاید اپنی پوزیشن مستحکم کرنے کی کوششیں کر رہا تھا۔ مجھے موہوم سا شبہ تھا کہ وہ اپنے دفتری ساتھیوں کی موجودگی میں فون پر کھل کر بات نہیں کر سکے گا۔ لیکن اسے پورے دن میں تنہائی کے چند ایسے لمحات میسر آجانے چاہئیں تھے جب وہ رازداری کے ساتھ ہمیں فون کر سکتا تھا۔

ایک مرتبہ پھر ڈور بیل کی آواز نے ہمیں چونکا دیا۔ میری نگاہیں غیر ارادی طور پر وال کلاک کی طرف اٹھ گئیں۔ وہاں سوئیاں پورے پانچ بجنے کا اعلان کر رہی تھیں۔ میرے ذہن کو جھٹکا سا لگا۔ شاید مسز غنی وقت کی پابندی کرتے ہوئے ہمارے دروازے پر آموجود ہوئی تھی۔

غزالہ نے دروازہ کھولا اور میرے اندازے کی تصدیق ہو گئی۔ میں نے سلطان شاہ کو فوراً ہی اس کے کمرے میں بھیج دیا۔ اس کی موجودگی سے مسز غنی بے آرام ہو سکتی تھی۔ ویسے بھی میں نے اس سے وہ فلیٹ صرف اپنے اور غزالہ کے استعمال کے لئے لیا تھا۔ فلیٹ میں زیادہ افراد کی مستقل موجودگی پر وہ معترض ہو سکتی تھی۔

مسز غنی غزالہ کے ساتھ رسمی باتیں کرتی ہوئی ڈرائنگ روم میں آگئی تو میں نے اٹھ کر اس کا استقبال کیا اور اسے ایک صوفے پر بٹھانے کے بعد خود بھی بیٹھ گیا۔ غزالہ چائے وغیرہ تیار کرنے کا بہانہ کر کے وہاں سے نکل گئی۔ مسز غنی نے تکلف کے طور پر بھی اسے روکنے کی کوشش نہیں کی۔

اس وقت میں نے ذرا غور سے اس کا جائزہ لیا۔ پہلی ملاقات کے مقابلے میں وہ قدرے زیادہ بنی سنوری اور دلکش نظر آرہی تھی لیکن اس کے چہرے پر گھبراہٹ کے آثار موجود تھے۔ وہ کسی انتہائی مجبوری کے عالم میں مجھ سے ملنے کے لئے آئی تھی ورنہ وہ اجنبیوں سے ایسی ملاقات کی عادی معلوم نہیں ہوتی تھی۔

"آپ کی کہانی سننے سے پہلے میں ایک بار پھر اپنی بات دہراؤں گا کہ آپ نے مجھ پر اعتماد کر کے میری جو عزت افزائی کی ہے' میں پوری طرح اس کا اہل نہیں ہوں مگر پھر بھی میں کوشش کروں گا کہ آپ کے کام آسکوں" میں نے اس کی جھجک دور کرنے کے لئے خود ہی بات چھیڑ دی۔

"پہلے تو میں اپنے اس جھوٹ پر معافی چاہتی ہوں جو میں آپ سے بول چکی ہوں" وہ مجھ سے نظریں چراتے ہوئے بولی "مگر وہ میری مجبوری تھی۔ مجھے اپنے شوہر کے بارے میں لوگوں کو کچھ نہ کچھ بتانا ہی پڑتا ہے۔"

"وہ جھوٹ اتنی صفائی سے بولا گیا ہوگا کہ مجھے اس کا اندازہ بھی نہیں ہو سکا" میں نے میٹھی مسکراہٹ کے ساتھ کہا "آپ بلاوجہ اس کا اعتراف کر کے میرا حوصلہ بڑھا رہی ہیں۔"

"نہ... جی... ایسی بات نہیں ہے۔ وہ میری کہانی کا تاریک ترین پہلو ہے۔ میرے شوہر کسی کاروباری دورے میں لاپتا نہیں ہوئے تھے' انہیں جیوٹن ملک گرفتار کر لیا گیا تھا اور وہ آج کل کارلاف کی جیل میں دس سال کی قید کاٹ رہے ہیں" اس نے اٹک اٹک کر وہ سنسنی خیز انکشاف کر ہی ڈالا۔

اس خبر کو سنانے میں اس نے جلد بازی کی۔ مسز غنی کی کہانی کا آغاز میری توقع سے کہیں زیادہ ڈرامائی ثابت ہوا تھا۔ میں نے اضطراری لہجے میں پوچھا "ان کا جرم کیا تھا؟"

"میں نے آپ پر بھروسا کیا ہے تو میں آپ سے کوئی بات نہیں چھپاؤں گی.... وہ اپنے منیجر کے سامان میں چار کلو ہیروئن چھپا کر برطانیہ میں لے جاتے ہوئے گیٹ وک ایئرپورٹ پر پکڑے گئے تھے۔ ان کا منیجر بھی پکڑا گیا بلکہ پہلے وہ پکڑا گیا اور جب اس نے بتایا کہ اسے غنی صاحب نے وہ پیکٹ سامان میں ڈالنے کے لئے دیا تھا تو غنی صاحب بھی گرفتار کر لئے گئے۔ اولڈ بیلی کی عدالت نے منیجر کو پانچ سال اور غنی صاحب کو دس سال کی سزا سنائی۔ یہ واقعہ دو سال پہلے پیش آیا تھا۔"

"ایسے معاملات میں مغربی پریس بہت متعصب ہے۔ اس نے یہ واقعہ بہت اچھالا ہوگا۔"

"یہاں کے اخباروں میں بھی خبریں چھپتی رہی تھیں۔ اپنے بیٹے کو ان واقعات سے بے خبر رکھنے کے لئے میں نے پڑھائی کے بہانے امریکا بھیج دیا۔ بعد میں اس سے کہہ دیا کہ اس کے باپ لاپتا ہو گئے ہیں۔"

میں نے اندازہ کر لیا کہ میں نے زیادہ دلچسپی کا مظاہرہ کیا تو اس کی کہانی بہت طویل ہو جائے گی جب کہ میں وہ اسباب جاننے کے لئے بے چین تھا جن کی بنا پر وہ میرے پاس آئی تھی۔

"بہت افسوسناک سانحہ تھا" میں نے بات سمیٹتے ہوئے کہا "مگر زمین فن کے بہت سے جو ایسے غلط راستوں پر چل پڑتے ہیں اور اپنے کاروبار کے ساتھ خود کو بھی تباہ کر لیتے ہیں۔"

"ان کا کوئی اور کاروبار نہیں تھا۔ سب کو یہی معلوم تھا کہ وہ کوئی برآمدی کاروبار کرتے ہیں۔ شادی سے پہلے میں خود بھی اسی غلط فہمی میں مبتلا تھی۔ ان کی دولت نے مجھ سے سوچنے سمجھنے کی صلاحیت چھین لی تھی۔ شادی کے بعد جب ان کے اندرون ملک اور غیر ملکی دوروں کا بھید کھلا تو مجھے معلوم ہوا کہ وہ ہیروئن کا کاروبار کرتے ہیں لیکن اس وقت بہت دیر ہو چکی تھی۔ میں کچھ بھی نہیں کر سکی۔"

"میں اب تک یہ نہیں سمجھ سکا کہ آپ اپنے شوہر کے ماضی کو کیوں بے نقاب کر رہی ہیں اور ان سے میرا کیا تعلق ہو سکتا ہے؟" مجھے مسز غنی کی وضاحتوں سے الجھن ہونے لگی تھی۔

"ان باتوں سے واقف ہوئے بغیر شاید آپ کچھ بھی نہیں کر سکیں گے...."

"لیکن یہ تو معلوم ہو کہ مجھے کیا کرنا ہے....؟ آپ مجھ سے کیا

باقی ہیں؟"

"میں اسی طرف آ رہی ہوں۔ میرا فرخ پڑھائی کے لئے امریکا گیا تو اس کی عمر صرف سات سال تھی۔ وہ وہاں ایک بورڈنگ ہاؤس میں رہ رہا ہے اور دو برسوں میں بہت ہوشیار ہو چکا ہے۔ سی آئی اے والوں نے اس کے بارے میں چھان بین کرتے ہوئے غنی صاحب کے پورے ماضی کو کھنگال ڈالا اور ان باتوں سے بھی واقف ہو گئے ہیں جو ابھی تک میرے علم میں بھی نہیں تھیں۔"

وہ دوسرا سنسنی خیز انکشاف تھا۔ مجھے اندازہ ہو گیا کہ مسز غنی کی باتیں غیر ضروری یا بے ربط نہیں تھیں۔ ان تفصیلات کو بیان کیے بغیر پوری صورت حال کو سمجھانا دشوار ہی نہیں ناممکن تھا۔

وہ سانس لینے کے لئے رکی تھی۔ لمحہ بھر کے بعد اپنی بات بحال رکھتے ہوئے بولی "دس دن پہلے سی آئی اے کے دو افسر میرے پاس آئے تھے۔ انہوں نے مجھے پیش کش کی ہے کہ اگر میں یہاں ایک بین الاقوامی مجرم کی گرفتاری میں ان کی مدد کروں تو وہ میرے شوہر کو بہت جلد رہائی دلا سکتے ہیں۔"

"اور آپ کے لئے ان کی پیش کش بہت پرکشش ہے؟" میں نے اس کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے پوچھا۔

اس نے اپنے سر کو اثبات میں جنبش دی "میں نے تنہائی کے دو سال بڑے کرب میں گزارے ہیں۔ پتا نہیں ان کی قید ختم ہونے تک میں زندہ بھی رہتی ہوں یا نہیں۔ سی آئی اے والوں کا کہنا ہے کہ میرے شوہر کو ہیروئن کی اسمگلنگ پر اسی شخص نے لگایا تھا۔ غنی صاحب اس کے حکم پر ہیروئن کی کھیپ لے کر یورپ کے خاص ٹھکانوں پر پہنچاتے تھے۔ اس شخص نے دنیا بھر کی مفت سیاحت اور بھاری معاوضے کے لالچ میں بہت سے نوجوانوں کو برباد کیا تھا۔ جب اس پر زوال آیا تو غنی صاحب کو ایک آسان کاروبار کا چسکا لگ چکا تھا۔ انہوں نے اسی گندے کام کو اپنا پیشہ بنا لیا اور پھر بالآخر جیل کی سلاخوں کے پیچھے پہنچ گئے۔"

میرے ذہن کے بند دریچوں میں کچھ ہلچل سی ہونے لگی۔ میں جب کراچی میں ٹی کا ریکٹ چلا رہا تھا تو میں نے بھی بہت سے لڑکوں لڑکیوں کو بین الاقوامی کیریئرز کے طور پر منتخب کر کے ہیروئن کی بھاری مقدار بیرون ملک بھجوائی تھی۔ اگر سی آئی اے والے اس شخص کی تلاش میں کراچی میں بھٹک رہے تھے تو وہ میرے لئے خطرے کی گھنٹی تھی۔

"وہ جس شخص کو گرفتار کرنا چاہ رہے ہیں' اس کا نام کیا ہے؟" میں نے پرسکون رہتے ہوئے پوچھا۔

"اس کے درجنوں نام ہیں۔ وہ بار بار نام بدلتا رہتا ہے لیکن اس کا اصلی نام زیبی ہے۔"

قدرت کی اس ستم ظریفی پر میں بے اختیار ہنس دیا۔ وہ میرے سامنے بیٹھ کر میری گرفتاری کے لئے میری ہی مدد کی طالب تھی۔ وہ سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ دنیا اتنی مختصر ہوگی جہاں چور اور سادھو کا ڈیرا اہم ہوتا ایک دوسرے کو اپنے سامنے پائیں گے۔

"آپ ہنس کیوں رہے ہیں؟ کیا میں نے کوئی غلط بات کہہ دی ہے؟"

"مجھے اپنے ایک دوست کا نومولود بیٹا یاد آ گیا تھا جسے پیار سے زیبی ہی کہا جاتا ہے۔"

"عجیب اتفاق ہے" وہ سرسری لہجے میں بولی پھر اپنا سلسلۂ کلام جاری رکھتے ہوئے کہنے لگی "ایک زمانے میں زیبی پورے ملک کا سب سے بڑا بدمعاش تھا۔ وہ ایک بازاری عورت سے عشق کرتا تھا۔ اسے زیبی کے آدمی بلیک کوئین کے نام سے جانتے تھے اور وہ گروہ بھی کہلاتا تھا پھر وہ سب بکھر گیا۔ برے کاموں کا انجام کبھی اچھا نہیں ہوتا۔ اس کے بعد سے زیبی پر مسلسل برا وقت آیا ہوا ہے۔ قانون کے محافظ اس کی تلاش میں ہیں۔ وہ ان سے چھپتا پھر رہا ہے۔ اگر آپ میری مدد کریں اور ذرا سی محنت کریں تو زیبی کا سراغ مل سکتا ہے۔"

"میں پوری کوشش کروں گا۔ کیا آپ نے اس بارے میں ابھی تک کسی اور سے بات نہیں کی ہے؟"

"کس سے کرتی؟" وہ دل گیر لہجے میں بولی "بدنامی اور رسوائی کے بعد رشتے داروں سے لے کر دوستوں تک نے ساتھ چھوڑ دیا۔ پرانے شناسا مجھ سے ملنا بھی پسند نہیں کرتے۔ آپ میری زندگی میں پہلے آدمی ہیں جس کے سامنے میں نے زبان کھولی ہے۔ میں آپ سے وعدہ کرتی ہوں کہ اگر آپ کی کوششوں سے غنی صاحب کو رہائی مل گئی تو میں یہ فلیٹ کسی معاوضے کے بغیر آپ کے نام کر دوں گی۔"

"اس بات کی کیا ضمانت ہے کہ سی آئی اے والے زیبی کی گرفتاری کے بعد غنی کو رہا کرا دیں گے؟"

"وہ دونوں بہت بڑے اور ذمے دار افسر ہیں۔ انہیں ہر بات معلوم ہے۔ وہ مجھے فریب نہیں دے سکتے۔"

"زیبی کو پکڑوا کر ہم زیبی ہی نہیں اس کے ساتھیوں کی بھی دشمنی مول لیں گے۔ وہ ہمارے خون کے پیاسے بن جائیں گے اور وہ لوگ ہمیں ان کے رحم و کرم پر چھوڑ کر زیبی سمیت امریکا چلے جائیں گے۔"

"مجھے ان خطرات کا اندازہ نہیں تھا۔ انہوں نے خود کہا ہے کہ زیبی مارا یا پکڑا گیا تو مجھے اور غنی صاحب کو گرین کارڈ دلا دیں گے۔ فرخ پہلے ہی امریکا میں ہے۔ ہم تینوں وہاں نئے سرے سے زندگی شروع کریں گے۔ آپ چاہیں تو میں ان سے آپ کے گرین کارڈ کے لئے بھی بات کر سکتی ہوں۔"

"نہیں" میں نے غنی سے کہا "ابھی آپ ان سے میرے بارے میں ایک لفظ بھی نہیں کہیں گی۔ پہلے میں ان کے بارے میں چھان بین کروں گا۔ غنی کی رہائی اتنی آسان نہیں ہو سکتی۔ وہ برطانیہ میں قید ہے جہاں منشیات کے خلاف بہت سخت قوانین نافذ

ہیں۔ امریکن سی آئی اے کے دو معمولی افسران وہ سزا ختم نہیں کرا سکتے۔"

"معمولی نہیں، وہ بہت بڑے افسر ہیں۔ میری تسلی کے لئے انہوں نے مجھے اپنے شناختی نامے تک دکھائے تھے۔ ان میں سے ایک سی آئی اے کا اسسٹنٹ ڈائریکٹر اور دوسرا انسپکٹر ہے۔"

"انہوں نے آپ سے دوبارہ رابطہ نہیں کیا؟" میں نے پوچھا۔

"چوتھے روز انہیں میرا فیصلہ سننے کے لئے آنا تھا لیکن وہ نہیں آسکے۔" مسز غنی کے چہرے میں چھپی ہوئی کہانی انتہائی سنسنی خیز اور بھرپور ثابت ہو رہی تھی۔ اس نے بتایا "چوتھے روز فون آیا تھا۔ انسپکٹر نے معذرت کرنے کے بعد میرا فیصلہ جاننا چاہا تو میں نے اس سے مہلت لے لی تھی۔"

"ان کی تجویز حکم کا درجہ رکھتی ہے۔ اگر آپ ان سے انکار کریں گی تو وہ آپ کو بلیک میل کریں گے۔"

"مجھے یقین ہے کہ مجھے انکار کرنا ہی پڑے گا۔ غنی پہلے ہی اپنے بیٹے کی سزا کاٹ رہے ہیں۔ وہ مجھے کس بات پر بلیک میل کر سکیں گے؟" اسے میری بات پسند نہیں آئی تھی اور تیوریوں پر بل پڑ گئے تھے۔

"آپ بھول رہی ہیں کہ انہوں نے فرخ کے بارے میں تحقیقات شروع کر کے آپ کے دروازے پر دستک دی ہے۔ آپ انکار کریں گی تو وہ فرخ کو بیرون ملک ایک سزا یافتہ پاکستانی اسمگلر کا بیٹا قرار دے کر امریکا سے نکال دیں گے اور اس کی زندگی تباہ ہو جائے گی۔ وہ اسی طرح لوگوں کی کمزوریاں تلاش کر کے دشمنوں کی صفوں تک میں اپنے مہرے پیدا کر لیتے ہیں۔ بدقسمتی سے آپ ایک بڑے چکر میں پھنس چکی ہیں۔"

مسز غنی کا چہرہ دھواں ہو گیا اور لرزتی ہوئی آواز میں بولی "ایسا نہ کہئے..... وہ ایسا نہیں کریں گے۔ میرے بچے نے کسی کا کیا بگاڑا ہے جو اس کی زندگی تباہ کی جائے گی۔"

"سی آئی اے کے بڑے افسران بے پرواہی کا یقین کئے بغیر کسی اجنبی کے دروازے پر دستک نہیں دیتے۔ وہ جو امید لے کر آئے ہیں، اسے پورا کرنے کی کوشش کی جائے گی مگر مجھے وقت درکار ہے۔ پہلے میں ان کو دیکھوں گا۔ آپ کے پاس ان کا پتا وغیرہ تو ہوگا؟"

"پتا نہیں، فون نمبر ہے۔" وہ اپنا پرس کھولتے ہوئے بولی "ڈائریکٹ ایکسچینج کا نمبر معلوم ہوتا ہے۔"

اپنے پرس کی کسی اندرونی جیب سے ایک کاغذ اور بال پین نکال کر مسز غنی نے میری طرف بڑھا دیا۔ میں نے کاغذ پر لکھا ہوا نمبر اردو اخبار کے کنارے پر درج کر کے دونوں چیزیں اسے لوٹا دیں۔

"اور ان کے نام کیا ہیں؟" میں سرسری انداز میں اس سے مطلوبہ معلومات اگلوا رہا تھا۔

"اسسٹنٹ ڈائریکٹر کا نام کیری ارنسٹ اور دوسرے کا جیفری ہے۔ دونوں بہت مہذب اور تجربہ کار افسر ہیں۔ خدا کرے کہ ان کی نیتوں کے بارے میں آپ کے اندازے غلط ہوں۔"

"میں آپ کو زبان دے چکا ہوں کہ آپ کے بیٹے کا مستقبل بچانے کے لئے میں آپ کا ساتھ دوں گا لیکن ان کی نیت جاننے کے لئے آپ ایک بار ان کی پیشکش مسترد کر کے دیکھیں۔ وہ خندہ پیشانی سے آپ کا جواب تسلیم کر لیں تو بہت اچھی بات ہے، اگر دھمکی دیں تو آپ رضامندی ظاہر کر سکتی ہیں۔ اس طرح وہ خود کھل کر آپ کے سامنے آنے پر مجبور ہو جائیں گے۔ اس قصے میں جو بات سب سے زیادہ غور طلب ہے، اسے آپ نے ابھی تک نظر انداز کیا ہوا ہے ورنہ مجھ سے پہلے آپ ان سے بدظن ہو چکی ہوتیں۔"

"وہ کون سی بات ہے؟" اس نے تجسس لہجے میں پوچھا۔

"وہ سی آئی اے کے افسران ہیں تو ایک بین الاقوامی مجرم کی گرفتاری کے لئے اعلیٰ پاکستانی حکام سے رجوع کرنے کے بجائے آپ جیسی خاندانی عورت کے پاس کیوں آئے تھے؟"

"آپ ٹھیک کہہ رہے ہیں۔" وہ لرزتی ہوئی آواز میں بولی۔ حیرت سے اس کی آنکھیں پھیل گئی تھیں۔ "میں نے یہ بات تو سوچی ہی نہیں تھی۔ ان کے ساتھ دس بیس پولیس والے ہی کھڑے ہو جائیں تو چوبیس گھنٹوں میں ونی کو تلاش کر کے پکڑ سکتے ہیں۔ یہ اچھا ہی ہوا کہ میں نے آپ کو اعتماد میں لینے کا فیصلہ کر لیا۔ آپ کی سوجھ بوجھ قابل رشک ہے۔ آپ نے میری آنکھیں کھول دی ہیں۔"

"بات یہیں ختم نہیں ہو جاتی۔" میں دھیمے دھیمے اس کا برین واش کرنے پر تلا ہوا تھا "ونی کوئی خوفناک مجرم ہوتا تو وہ خود سرکاری اداروں سے رجوع کرتے، خفیہ ایجنسیوں کا تعاون حاصل کرتے۔ وہ آپ کی کمزوریوں سے واقف ہونے کے بعد آپ کے پاس آئے ہیں جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ونی کوئی عام پاکستانی شہری ہے جسے یہ لوگ اپنے نامعلوم مقاصد کے لئے اپنے طور پر اغوا کرنا چاہتے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ وہ ان کے کچھ اہم رازوں سے واقف ہو گیا ہو یا پھر انہیں اسی سے کوئی کام لینا ہو۔ یہ باتیں بھی جلد ہی کھل جائیں گی۔"

"امریکا میں ہزاروں پاکستانیوں کے بچے پڑھ رہے ہیں۔ کیا سب ہی کے ساتھ ایسا سلوک کرتے ہوں گے؟"

"بات تو درست ہے مگر حقیقت یہ ہے کہ ہر بچے کا باپ تو کی طرح مجرم اور گمراہ نہیں ہوتا۔ یہ ہر بچے کے گھرانوں کے بارے میں تحقیقات کرتے ہیں اور جن کی کمزوریاں مل جاتی ہیں ان کے کوائف اپنے سفارت خانوں اور قونصل خانوں کے کمپیوٹرز پر محفوظ کر لیتے ہیں اور اپنی ضرورت کے مطابق ان معلومات سے فائدہ اٹھاتے ہیں۔ جن گھرانوں کا ماضی بے داغ ہوتا ہے ان کا

ں جاتے ہیں۔"

"شاید یہی وجہ ہے کہ زندگی کے ہر شعبے میں ان کے نوری
یوں ہیں جو ہر قدم پر ان کے مفادات کا خیال رکھتے ہیں۔ جب گھر
بھیدی ہی لنکا ڈھانے لگیں تو سازشوں کے لئے باہر سے کسی کو
نے کی ضرورت نہیں پڑتی۔"

"بالکل ٹھیک بات ہے۔ آپ تو میری توقع سے زیادہ سمجھدار
"

"میں کل ہی فون کر کے ان سے کہوں گی کہ میں ان کے لئے
م نہیں کر سکتی۔ ویسے میں سمجھتی ہوں کہ ان کا رد عمل کیا ہوتا ہے۔" اسے
یا ہے سمجھاتے ہوئے نظریات میں وزن نظر آنے لگا تھا۔

"ابھی نہیں۔ ہم نے ایک راستہ متعین کر لیا ہے۔ میرے
بغیر آپ ان سے رابطہ نہیں کریں گی۔ ان دونوں میں سے کسی
فون آجائے تو نرمی سے مزید مہلت مانگ لیں تاکہ میں اپنی چھان
مکمل کر سکوں۔"

"ٹھیک ہے۔ میں آپ کی ہدایت پر حرف بہ حرف عمل کروں
ادہ خوش ہو گئی "آپ سے مل کر میرے ذہن پر سے بہت بڑا
ہٹ گیا ہے۔ آپ چاہیں تو مجھے مسز غنی کے بجائے میرے نام
مخاطب کر سکتے ہیں۔ مجھے نادرہ کہتے ہیں اور یہ آپ جناب کے
ف کی بھی ضرورت نہیں ہے۔"

"شکریہ! میں خود بھی گفتگو میں ذرا سی آزادی کا قائل ہوں۔
تکلف کر بات کرنی پڑے تو الجھن ہونے لگتی ہے لیکن تم مجھے
دی قائل اے والوں سے زیادہ مہذب پاؤ گی۔"

وہ زور سے ہنس پڑی اور میں بوکھلا کر غزالہ کو پکار بیٹھا۔ وہ
ئے بنانے کے بہانے ایسی غائب ہوئی تھی کہ واپس ہی نہیں لوٹی
ہے اس نے کچن کے بجائے سلطان شاہ کے کمرے کی طرف سے
ی آواز کا جواب دیا اور فوراً ہی چائے سجائی ٹرالی ڈرائنگ روم میں
لے آئی۔

"چائے تیار تھی تو انتظار کس کا تھا؟" میں نے حیرت سے کہا۔
اب تک تو چائے ٹھنڈی ہو چکی ہو گی۔"

"نہیں، چائے دانی پر ٹی کوزی چڑھی ہوئی ہے" غزالہ نے
لطف سے بول پڑی "چائے گرم ہو گی۔"

"میں ریڈیو پر خبریں سن رہی تھی" غزالہ نے مسکراتے ہوئے
دلچسپ پروگرام تھا۔ اس میں منہمک ہو کر چائے لانے کا
بالکل ذہن سے نکل گیا تھا۔"

"ریڈیو پر خبریں؟ یہ شوق کب سے ہو گیا تمہیں؟" میں نے
ہنستے ہوئے پوچھا۔

"انہوں نے فلیٹ میں ضرورت کی ہر چیز سجائی ہوئی ہے۔ میں
نے اتنا اچھا ذوق بہت کم لوگوں میں دیکھا ہے" غزالہ نے بہت
تکلفی سے جواب دیا۔ مسز غنی اس کے منہ سے اپنا نام سن کر ذرا
ٹھٹکی مگر فوراً ہی سنبھل کر مسکرانے لگی۔

"یہاں کے لئے کیسٹ پلیئر خریدتے ہوئے میں نے ایسا
ماڈل لیا تھا جس میں چار بینڈ کا ریڈیو بھی ہے۔ گھر میں دل بہلانے
کے لئے ایسی چھوٹی چھوٹی چیزیں بھی کبھی کام آ ہی جاتی ہیں ورنہ ٹیلی
وژن کے بعد لوگ ریڈیو کو بڑی حد تک بھولتے جا رہے ہیں" نادرہ
کہہ رہی تھی۔

غزالہ ہم دونوں کے لئے چائے بنانے کے بعد دوبارہ سلطان
شاہ کے کمرے کی طرف چلی گئی۔ اس کی آنکھوں سے جھلکتی ہوئی
شرارت سے مجھے شبہ ہو رہا تھا کہ وہ کچھ گڑبڑ کرنے والی تھی۔

"آپ کی بیوی بہت خوبصورت اور سلیقہ مند ہے" نادرہ چائے
کا پہلا گھونٹ لے کر بولی۔

"میں نے تمہیں پہلے ہی بتا دیا تھا کہ غزالہ میری بیوی سے
زیادہ دوست ہے۔ تم نے دیکھ لیا کہ وہ ضرورت سے ایک منٹ
زیادہ بھی یہاں نہیں ٹھہری۔ اسے معلوم ہے کہ ہم کوئی ضروری
بات کر رہے ہیں۔"

"یہ بہت بڑی بات ہے ورنہ عام طور پر بیویاں اپنے شوہروں کو
دوسری عورتوں کے ساتھ اکیلا نہیں چھوڑتیں۔ میرے لئے یہ بہت
خوشگوار تجربہ ہے۔ اس میں غزالہ کے ساتھ آپ کی بھی دانائی
ہے۔ عورت جب تک اپنے مرد کو اچھی طرح پرکھ نہیں لیتی ذرا
بھی ڈھیل نہیں دیتی۔"

نادرہ اپنے شوہر کی رفاقت کو ترسی ہوئی تھی۔ وہ اس رومانی
فضا اور خوشگوار ماحول میں مزید کچھ دیر رک کر میرے ساتھ باتیں
کرنا چاہ رہی تھی لیکن میرا ذہن غزالہ میں الجھ کر رہ گیا تھا۔ پتا نہیں
وہ سلطان شاہ کے کمرے میں گھسی کیا کر رہی تھی۔

جب نادرہ کو میری غائب دماغی کا اندازہ ہوا تو وہ فوراً ہی چائے
کی پیالی خالی کر کے روانگی کے ارادے سے اٹھ کھڑی ہوئی۔ غزالہ
شاید کسی جھری سے آنکھ لگائے بیٹھی تھی۔ میرے بلانے سے پہلے
ہی وہ نادرہ کو الوداع کہنے کے لئے آموجود ہوئی۔

ہم دونوں اسے لفٹ میں سوار کرانے کے بعد فلیٹ میں واپس
آئے تو میں سیدھا سلطان شاہ کے کمرے میں جا گھسا۔ میرے
اندازے کے برعکس وہاں کوئی غیر معمولی بات نہیں تھی۔ سلطان
شاہ ایک آرام دہ کرسی پر دراز ریڈیو کی سوئی والی گھنڈی مروڑ رہا
تھا۔

"مبارک ہو۔ اب تم نادرہ کے لئے شہر بھر میں خود کو
ڈھونڈتے پھرو گے" مجھے دیکھتے ہی اس نے چہک کر کہا "حیرت ہے
کہ اس کام کے لئے نادرہ کو اتنے بڑے شہر میں صرف تم ہی نظر
آئے ہو۔"

"تمہیں یہ سب کیسے معلوم ہوا؟" میں نے اسے استفہام آمیز
نظروں سے گھورتے ہوئے بے چینی سے پوچھا "تم تو یہاں کمرے میں
بند تھے۔ اس کی آواز یہاں تک نہیں آ سکتی تھی۔"

"حاضرات کے عمل سے سب کچھ ممکن ہے" وہ بے پروائی

سے بولا۔ غزالہ میرے پیچھے کھڑی اپنا منہ دبائے ہنس رہی تھی۔ ان دونوں نے یقینی طور پر میرے ساتھ کوئی مشترکہ شرارت کی تھی۔

"کچھ بتاؤ کہ تم نے کیا کیا سنا ہے؟" میں نے سلطان شاہ سے کہا۔

"ہمیں ریکارڈ کرنا بھول گئے ورنہ ہم نے تمہاری پوری گفتگو لفظ بہ لفظ سنی ہے۔"

"اور اسی کی بنا پر میں کہہ سکتی ہوں کہ نادرہ کی ذات میں مجھے سلطی کا مستقبل نظر آ رہا ہے۔ جہانگیر کے رحیمن نہ مدعرے تو بیچے کے ہوش سنبھالنے تک وہ بھی کہیں کی ہوا کھا رہا ہوگا۔"

"منہ سے خرافات مت نکالو" میں نے اسے ڈانٹ دیا "نادرہ کا میاں آخر تک ہیروئن کا اسمگلر تھا۔ جہانگیر اپنے ماضی کو بہت دور دفن کر چکا ہے۔ تم بلاوجہ ان دونوں میں موازنہ کر رہی ہو۔"

غزالہ سہم کر خاموش ہو گئی اور سلطان شاہ مجھے چڑانے لگا۔

"آخر میں وہ بھی تم پر بگڑی جا رہی تھی۔ مجھے نادرہ کہتے ہیں اور یہ آپ جناب کے تکلف کی بھی ضرورت نہیں۔ جانے کیوں ان ناقص العقل عورتوں کو تمہاری ذات میں مرغاب کے کون سے پر نظر آتے ہیں" نادرہ کے کہے ہوئے الفاظ اس نے اسی کے لب و لہجے کی نقل کرتے ہوئے ادا کیے تھے۔

میں نے سلطان شاہ سے کیسٹ ریکارڈر چھین کر اس کے سارے ہی فنکشن آزما ڈالے لیکن کچھ سمجھ میں نہیں آسکا کہ ان دونوں نے ہماری گفتگو کیسے سن لی تھی۔ وہ دونوں دیر تک بھی مجھے زچ کرتے اور کبھی میرے مدلل تجربے کو سراہتے رہے۔ آخر مجھ سے دو سو روپے کا وعدہ لے کر سلطان شاہ ڈرائنگ روم میں گیا۔ میں اس کے پیچھے پیچھے تھا۔ اس نے درمیانی میز پر رکھے ہوئے گلدان کے مصنوعی پھولوں کے درمیان سے ایک چھوٹا سا نازک سا مائیکروفون نکال کر مجھے تھما دیا۔

"تم نے ہم دونوں کی باتیں سننے کے لئے ڈرائنگ روم کو بگ کیا ہوا تھا؟" میں نے تیز لہجے میں پوچھا۔

"بگ نہیں، یہ معمولی سا ایف ایم مائیک ہے۔ صدر میں کھلے بندوں مل جاتا ہے" وہ بوکھلا کر بولا "یہ ہم نے کل خریدا تھا۔ آج اسے آزمانے کا خیال آیا تو مسز غنی آئی ہوئی تھیں۔"

"اس مائیک کے ذریعے تم ہماری آوازیں کہاں سن رہے تھے؟"

"اپنے کمرے میں .... ایف ایم چینل پر ٹیوننگ کر کے اس مائیک کے ذریعے نشر ہونے والی ہر آواز صاف سنائی دیتی ہے۔ بہت سستا اور عام سا تحفہ ہے" اس نے جلدی جلدی بتایا۔

مجھے یاد آیا کہ کافی عرصے پہلے میں خود بھی اسی قسم کا مائیک استعمال کر چکا تھا لیکن دھیان نہ رہنے کی وجہ سے اس کا اصول اور استعمال ذہن سے نکل گیا تھا۔

میں نے ہنستے ہوئے جیب سے سو سو کے دو کرارے نوٹ نکال کر سلطان شاہ کے ہاتھ پر رکھ دیے اور کہا "یہ جرمانہ بھی ہے جو تم نے اسے غلط جگہ لگایا ہوا تھا۔"

"صحیح جگہ تم بتادو، اسے وہیں پہنچا دیا جائے گا" میرا بدلا ہوا موڈ دیکھ کر اس کی جان میں جان آ گئی۔

"یہ دیرا کی بیڈ سائیڈ ٹیبل کے آس پاس ہونا چاہئے" میں نے رسمی آواز میں کہا "کر دو تو کارکردگی ہو یا گنگنانی ہو تو اس کے موڈ وغیرہ کا علم ہوتا رہے گا۔"

"ہمیں کل سے ابھی تک اس کے کمرے میں نہیں گیا" وہ پُر خیال انداز میں بولا "ابھی جاتا ہوں اور موقع پا کر اسے کہیں بھی رکھ دوں گا۔ ہو سکتا ہے کہ اسی طرح ہمیں اس کے صدمے کا سبب معلوم ہو جائے۔"

"اتنی عجلت کی ضرورت نہیں، یہ کام بعد میں بھی کیا جا سکتا ہے" میں ڈرائنگ روم میں ہی بیٹھ گیا۔

"آپ نے نادرہ کی کہانی کا جو تجزیہ کیا ہے اس نے میری آنکھیں کھول دی ہیں" غزالہ بولی "امریکن نت نئے حربے استعمال کر کے اپنا اقتدار جس تیزی سے بڑھا رہے ہیں۔ ان کی پیش قدمی کی یہی رفتار رہی تو ایک دن دنیا کے ہر خطے میں ان کے اقتدار مسلط ہو رہے ہوں گے جو کسی لالچ کے بجائے محض اپنی جان یا عزت کے خوف سے ان کے مخبر کا کردار ادا کر رہے ہوں گے۔"

"تمہیں راستے رنگوں کا کچھ بھی نقشہ بنا ہوا نظر آیا ہے۔ یہ بالکل پہلا سٹیج ہے آزمائے جانے والے وہ حربے ہیں جن کا توڑ نہیں کیا جا سکتا" میں نے سنجیدگی سے کہا "نادرہ کو قریباً یقین آ چکا ہے کہ اسے بلیک میل کیا جا رہا ہے۔ فون پر کسی بارٹ یا جیسٹر سے بات کرنے کے بعد اس کا یقین پختہ بھی ہو جائے گا لیکن وہ بیچاری کیا کر سکے گی؟ ان کی کھلی غنڈہ گردی کا مقابلہ کرنا ممکن ہی نہیں ہے۔"

"نادرہ عورت ذات اور اکیلی ہے۔ اس کی بہت سی مجبوریاں ہیں" سلطان شاہ بولا "مگر ہم تو پابند نہیں ہیں۔ ہمیں گھر بیٹھے دو شکار مل رہے ہیں۔ انہیں بھی جلد از جلد دوسروں کے پاس پہنچ جانا چاہئے۔"

"یہ تو ہونا ہی ہے" میں نے بے پروائی سے کہا "ہمیں بس اتنی احتیاط کرنی ہوگی کہ شکار مکمل ہونے کے بعد نادرہ پر کوئی آنچ نہ آنے پائے۔ وہ پورے خلوص سے میری ہر بات مانتی جا رہی تھی۔"

"لیکن آپ اس سے تعاون کرنے کا بھرپور وعدہ کر چکے ہیں" غزالہ نے مجھے یاد دلایا۔

"اس سے تعاون کا نہیں، اس کے بچے کا مستقبل بچانے کا وعدہ کیا ہے" میں نے غزالہ کی تصحیح کی "وہ بچہ بھی ہیروئن کا شکار ہونے والا ہے۔ بہتر لوگ ہیروئن پی کر برباد ہوتے ہیں لیکن نادرہ کے شوہر نے ہیروئن بیچ کر اپنے گھرانے کے لئے بربادی خریدی

ہیروئن اپنی راہ میں آنے والے کسی شخص کو خاطر میں نہیں
لاتی۔ جن ہاتھوں سے گزرتی ہے ان میں ذلت اور عبرت کے
نشانات چھوڑ جاتی ہے۔ نادرہ اور فرخ کو ہیروئن کے اثرات
سے نکال کر ہم ایک بڑا کام کریں گے۔ میں نے صرف اسی کا وعدہ کیا
تھا۔ جو موت کا سودا کر رہا ہے اسے اس کے کرتوتوں کی پوری
سزا ملنی چاہیے۔"

ہیروئن کی ہلاکت خیزی کی جہت ایک نہیں تھی۔ وہ نشہ ایک
بلا کی طرح تھا جو ہر سمت سے تباہ کن وار کر رہا تھا۔ میں اس
بارے میں بہت کچھ جانتا تھا لیکن پھر بھی میرے سامنے اس کی
تباہی کے نئے نئے روپ آتے رہتے تھے۔ شگفتہ وادیوں میں
پہاڑیوں کی ڈھلان پر افیم کی فصل اگانے والے کسی نئے نشے
ایجاد کرنے والوں کو آزادی میسر تھی۔ انہیں حصہ مانگنے
والے ضرور ملتے تھے لیکن وہ دشوار گزار ٹھکانوں میں بیکار رہ کر
زندگی بسر کر کے افیم سے اس کا زہر کشید کرتے تھے۔ میرے
پاس ناموں اور کرداروں کی ایک طویل فہرست تھی جو ہیروئن کی
بھینٹ چڑھ چکے تھے۔ نادرہ اور فرخ کے نام اس طویل فہرست کے
آخری سرے پر تھے اور میں خلوص دل سے ان دونوں کو موت
سے بچانا چاہتا تھا۔ ماضی کے گناہوں کا کفارہ ایسی ہی جدوجہد
کے ذریعے ادا کیا جا سکتا تھا۔

ان دونوں کی بیماری کا پیغام لانے والوں کا فون نمبر میرے
پاس موجود تھا۔ ڈائریکٹری سے نمبر کے سہارے پتے کا سراغ لگانا
ممکن تو تھا لیکن طویل اور وقت طلب کام ضرور تھا کیونکہ شہر میں
فون نمبروں کی ترتیب والی ڈائریکٹری طویل وقفوں سے چھاپی
جاتی تھی۔ فون نمبروں کی ترتیب والی ڈائریکٹری کو محکمے کے ذمے دار
بھی بھولے ہوئے تھے۔

میں نے فون اٹھا کر انکوائری کا نمبر ملایا۔ تیسری کوشش میں نمبر
ملا۔ دوسری طرف دیر تک گھنٹی بجتی رہی اور میں ریسیور
تھامے کسی جواب کا انتظار کرتا رہا۔ مجھے ڈر تھا کہ میں نے
سلسلہ منقطع کر دیا تو شاید رات بھر دوبارہ رابطہ نہ ہو سکے۔
آخر ریسیور پر ایک غیر نسوانی آواز سنائی دی۔ کچھ پتا نہیں
کہنے والی نے کیا کہا تھا۔ میں نے اس کے برہم ہونے سے
پہلے مدعا بیان کر دیا۔

دوسری طرف سے ملنے والا جواب حوصلہ شکن تھا۔ نمبر سے
پتا بتانا محکمے کی پالیسی کے خلاف تھا۔ میں نام بتا کر مطلوب
نمبر لے سکتا تھا۔ میں نے خوشامد سے کام نکالنا چاہا لیکن وہ
لڑکی ہر روز ایسی ہزاروں سوکھی خوشامدیں سننے کے عادی
تھی۔ اس خاتون نے مجھے وقت ضائع نہ کرنے کا مشورہ دے کر فون بند
کر دیا۔

میری اگلی امید اول خان سے وابستہ تھی۔ وہ اپنے اختیارات
سے محروم ہو کر بھی کیری ہارٹ اور حبیب طر کی قیام گاہ کا کھوج
لگا سکتا تھا۔ میں نے اپنی رسٹ واچ پر نظر ڈالی تو وہ سوا
سات بجا رہی تھی۔ اختیارات سے محرومی کے بعد اول خان نے
دفتری اوقات کی پابندی شروع کر دی تھی اور کل وقتی دفتری
مصروفیات کے بجائے پانچ بجے وہاں سے اٹھنے لگا تھا۔ اگر اسے دفتر
سے اٹھ کر ہماری طرف آنا ہوتا تو اسے بہت پہلے پہنچ جانا چاہیے
تھا۔ میں نے سوچا شاید وہ اپنے گھر کی طرف نکل گیا تھا۔

میں نے اس کے گھر کا نمبر ملانے کا ارادہ کیا ہی تھا کہ وہ پُر
اسرار انداز میں آ پہنچا۔ اس نے ڈور بیل بجانے کے بجائے
دروازے پر ہلکی ہلکی دستکیں دی تھیں اور اندر آنے کے بعد اس کا
جواز یہ بتایا تھا کہ وہ بہت رازداری کے ساتھ ادھر آیا تھا اور غیر
ضروری طور پر لوگوں کی نظروں میں آنے سے بچنا چاہ رہا تھا۔

میں نے اس کی وضاحت کو زیادہ اہمیت نہیں دی۔ ہم چار دن
ہی قانون سے روپوشی کی زندگی گزار رہے تھے۔ اگر اس نے ہم سے
ملنے جلنے میں احتیاط برتنے کا فیصلہ کیا تھا تو یہ اس سے زیادہ ہمارے
حق میں بہتر تھا۔

وہ اندر آنے کے بعد اپنی پتلون کی دونوں جیبوں میں ہاتھ
ڈالے کھڑا تھا۔ اس کے رویے سے تکلف اور بے چینی صریح تھی۔
میں نے اسے بیٹھنے کی پیشکش کی تو اس نے انکار کر دیا۔

"میں تمہاری آمد سے مایوس ہو کر تمہارے گھر فون کرنے والا
تھا۔ مجھے تمہاری ضرورت ہے اور تم بیٹھنے سے بھی انکار کر رہے
ہو۔" میں نے اپنی ناراضی کا اظہار کرتے ہوئے کہا۔

"نہیں زنجی۔ اب میں تمہاری کوئی ضرورت پوری نہیں
کر سکوں گا۔" اس نے معذرت خواہانہ لہجے میں کہا۔ "کھیل اب میری گرفت
سے نکل چکا ہے۔ بات بہت اوپر تک چلی گئی ہے۔ میں صرف اتنا
کر سکتا ہوں کہ تمہارے اس ٹھکانے کو بھول جاؤں۔ مجھے تمہاری
گرفتاری کے احکامات مل چکے ہیں۔"

میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ "یہ تم کیا کہہ رہے ہو؟"

"میں صبح سے ان ہی چکروں میں پھنسا ہوا تھا ورنہ اخبار دیکھنے
کے بعد تم سے ضرور رابطہ کرتا۔ راس البیڈا کی آمد نے معاملات کو
بری طرح الجھا دیا ہے۔ اس وقت بھی سی آئی اے کا کیری ہارٹ
اسلام آباد میں ہماری وزارت داخلہ کے سر پر سوار ہے۔ اس کے
ماتحت انسپکٹر حبیب طر نے کراچی میں ہوم ڈپارٹمنٹ کو ہلایا ہوا
ہے۔ وہ ہر قیمت پر تمہیں بے دست و پا دیکھنا چاہتے ہیں۔ بدقسمتی
سے حالات نے مجھے تمہارے سامنے لا کھڑا کیا ہے۔ میرے لئے
فرض اور دوستی کا یہ امتحان بہت کٹھن ہے۔ مجھے امید ہے کہ تم
میری مجبوریوں کو سمجھ رہے ہو گے۔ میں احسان فراموش نہیں
ہوں مگر اپنے فرض سے بھی منہ نہیں موڑ سکتا۔"

اس کی زبان سے کیری ہارٹ اور حبیب طر کے نام سن کر مجھے
حیرت ہوئی تھی جو اس کے آخری فقروں پر صدمے میں بدل گئی اور
میں نے بے یقینی سے پوچھا "میں خود سی آئی اے کے ان بد
معاشوں کے فراق میں تھا لیکن اب حالات دوسرے ہیں۔ کیا تم
واقعی مجھے گرفتار کرنے آئے ہو؟"

ہوا متعلقہ افسر بخوبی واقف تھا۔ ان اقدامات کے سلسلے میں
ان کو میرے پیچھے لگا کر مجھے قربانی کا بکرا بنانے کی کوشش کی
گئی۔
یبی پارٹ اسلام آباد میں میرے خلاف زہر فشانی کر رہا تھا
بکہ حبیب لہر کراچی میں بیٹھ کر عملی اقدامات کا سری نگلوں
شاہد کر رہا تھا۔ میرے خلاف کھلنے والے نئے محاذ کے اصل
یہی دونوں تھے۔ شاید ان کے لیے راس ایلیڈا کا وجود بہت
تھا۔ متعصب اور نسل پرست یہودی ارب پتی اپنے مذموم
زں کی تکمیل کے لیے شاید اپنے پیسے اور رسوخ کے سہارے
کے مقتدر طبقوں میں اپنے ہمدردوں کا وسیع حلقہ پیدا کر چکا
کی وجہ سے سی آئی اے کے دو اہم افسران اس کے کھاکل
پر تب اٹھے تھے۔
ب تک یہ بات سامنے نہیں آئی تھی کہ میری سرکوبی کی مہم
رانی اور رہنمائی کے لیے راس ایلیڈا کے ساتھ سی آئی اے
رانی افسران بھی کراچی پہنچے ہوئے ہیں۔ مگر یہ سوچ سوچ کر
ہو رہا تھا کہ ہمینا سرائے سے پشاور تک کے سفر میں
اور پست ذہن نظر آنے والا الین سمتھر ڈل کس طرح بے
جارحانہ حملوں کی منصوبہ بندی کر رہا تھا۔ وہ تین نام سامنے
کے بعد معاملات بڑی حد تک واضح ہو گئے تھے۔ بظاہر الین کی
کاروائیوں کا منبع وہاں نظر آرہا تھا لیکن ان منصوبوں پر
بھی دماغ کام کر رہے تھے۔
مجھے احساس ہو رہا تھا کہ پچھلی سہ فریقی گٹھ جوڑ کے مقابلے میں
ان کی ذہنی سطح بہت بلند تھی۔ راس ایلیڈا کوئی پیشہ ور مجرم
تھا۔ وہ ایک چالاک اور کامیاب کاروباری انسان تھا۔ ماضی
ہو کچھ بھی رہا ہو، اس کے بارے میں خفیہ اطلاعات یہ تھیں
اس نے اپنی کاروباری سوجھ بوجھ اور فیصلہ کرنے کی بہترین
صلاحیتوں کی بنا پر بے اندازہ دولت کمائی تھی اور پھر اس دولت
اپنے معاشی اور معاشرتی صروں پر سرمایہ کاری کی تھی جو اس
اقبال کو حیرت ناک سرعت سے بڑھنے میں مدد دے رہے۔
یہ دلگر بات تھی کہ دنیا کے ہر کامیاب اور بڑے انسان کی
طرح اس کی یہ کمزوری تھی کہ وہ انتہائی متعصب نسل پرست تھا
اور سب کچھ داؤ پر لگا کر یہودی قوم کے مفادات کا پرچم سربلند
رکھتا تھا۔
اس کے برعکس پچھلی بار جم کلارک آیا تھا۔ وہ جرائم کی دنیا کا
نامور شخص تھا۔ جیسے وہائٹ ہاؤس کے باہر شی کے سربراہ بھی
کسی نامعلوم قاتل نے بے آواز گولی کا نشانہ بنا کے موت کے
حوالے کیا تو جم کلارک کو اس کا جانشین مقرر کر دیا گیا۔ جرائم
پیشہ کوئی کتنا ہی نامور اور کامیاب ہو، یہ بات طے ہے کہ وہ
معاشرے میں بھی اس بلندی کو نہیں چھو سکتا جو ایک حوصلہ مند
سے بالا کاروباری شخص کو حاصل ہوتی ہے۔ اسی طرح جم

افسردگی اور خطرات کی وجہ سے ہم دونوں بگڑ رہے تھے۔ یہ اس کی بدقسمتی تھی کہ میرے بچ نکلنے کے باوجود وہ بگڑ گئی۔ اس کا مقدر بدلنا میرے اختیار سے باہر تھا۔"

"ہم جیسی کوتاہیوں کے لیے کسی کے بھی مقدر کو موردِ الزام ٹھہرانا دنیا کا سب سے آسان کام ہے۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "مقدر ہی سب کچھ ہے تو پھر دیرا پر تنقید مت کرو۔ وہ جو کچھ بھی کر رہی ہے وہ اس کے مقدر میں لکھ دیا گیا ہے۔ وہ پوری کوشش کر کے بھی اسے نہیں بدل سکتی۔"

"اب آپ اس کی طرف داری میں تقدیر پر ہی سارا بوجھ نہ ڈالیں۔" دیرا کے معاملے میں غزالہ اکثر سلطان شاہ کی ہم نوا بن جایا کرتی تھی۔ "تقدیر مبرم اور تقدیر معلق کے بارے میں آپ مجھ سے زیادہ جانتے ہیں۔"

"مبرم ٹالے نہیں ٹلتی اور معلق آدمی کے فیصلوں کے تابع ہوتی ہے۔" سلطان شاہ نے اس موضوع پر اپنی علمیت کا اظہار کرنا ضروری سمجھتے ہوئے کہا۔

میں مزید کچھ کہے بغیر دیرا کے کمرے کی طرف بڑھ گیا۔ وہ دونوں میرے پیچھے ہو لیے۔

میں اپنے چہرے پر گمبھیر سنجیدگی بلکہ درشتی کے تاثرات پیدا کرنے کی کوشش کرتا ہوا، دستک دیے بغیر دیرا کی خواب گاہ کا دروازہ کھول کر اندر گھس گیا۔ ہم چاروں کے درمیان گزرتے ہوئے وقت کے ساتھ ساتھ ایسی بے تکلفی پیدا ہو چکی تھی کہ ضرورت کے تحت بعض مواقع پر ایسے رسمی تکلفات کو بے دھڑک ہو کر نظرانداز کیا جا سکتا تھا۔

اس وقت دیرا مسہری پر نہیں تھی بلکہ قمیص شلوار میں ملبوس صوفے... پر بیٹھی ہوئی تھی۔ اس کے سامنے تپائی کی دبیز سطح والی چوبی میز پر سے ٹوٹی کے بلند دو جام موجود تھے۔

دروازہ کھلنے کی آواز پر دیرا نے چونک کر سر اٹھایا تو اس کی جھیل جیسی گہری اور نیلگوں آنکھوں میں خمار کے تیز ڈورے تیر رہے تھے۔ کسی پیشگی اطلاع کے بغیر مجھے اور میرے پیچھے ان دونوں کو اپنی خواب گاہ میں موجود پا کر دیرا کی آنکھوں میں حیرت سی اتر آئی۔

"آؤ!" وہ خوش دلی کا مظاہرہ کرتے ہوئے بولی تو اس کی آواز میں قدرے بھاری پن تھا "میں ابھی یہی سوچ رہی تھی کہ میں ظلم کا شکار ضرور ہوئی ہوں لیکن اس میں تم تینوں کا کوئی قصور نہیں تھا۔ میں خاموش رہ کر تمہارے ساتھ زیادتی کر رہی ہوں۔ مجھے تمہاری کوفت اور ذہنی الجھن کا اندازہ ہو چکا ہے....."

"اور تم اسکاچ پی کر ہماری اس ذہنی پریشانی سے لطف اندوز ہو رہی ہو!" میں نے اس کی بات کاٹ کے طنز سے کہا "پتا نہیں ہمیں ایذا دے کر تم کس بات کا بدلہ لینے کی کوشش کر رہی ہو۔"

"آرام سے بیٹھ جاؤ!" دیرا نے سہ نشستی صوفے کے ایک گوشے میں سرکتے ہوئے سرد لہجے میں کہا "میں نے تم تینوں کو اپنی کہانی میں شریک کرنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔"

اس کشادہ خواب گاہ کے ایک گوشے میں بیک وقت چھ نفوس کے بیٹھنے کی گنجائش موجود تھی۔ ہم تینوں نے دیرا کے گرد اپنی نشستیں سنبھال لیں۔ مجھے یہ جان کر خوشی ہوئی کہ کوئی بحث مباحثہ شروع ہونے سے پہلے دیرا خود ہی معقولیت کی راہ اختیار کرنے کا فیصلہ کر چکی تھی۔

دیرا کی آمادگی نے ہم تینوں کو خوشگوار حیرت میں مبتلا کر دیا تھا۔ ہم میں سے کسی نے ایک لفظ بھی نہیں کہا۔ شاید میری طرح غزالہ اور سلطان شاہ کو بھی یہ اندیشہ تھا کہ کہیں دیرا ہماری کسی بات پر برہم ہو کر ہمیں اعتماد میں لینے کا ارادہ ہی نہ بدل دے۔

دیرا اپنا گلاس اٹھا کر چند ثانیوں تک اپنی انگلیوں میں گھماتی رہی۔ اس کی پُرخیال نظریں سنہرے سیال یا اس میں تیرتے ہوئے برف کے چھوٹے چھوٹے ڈلوں پر جمی ہوئی تھیں۔ ایک گھونٹ لینے کے بعد اس نے میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال کے پوچھا "تمہارے قیاس کے مطابق مجھ پر کیا گزری ہوگی؟"

"اگر میرا اندازہ درست ہے تو میں اسے قیامت ہی کہہ سکتا ہوں" میں نے کہا۔

"مشرق میں عورت پر قیامت ٹوٹنے کا بس ایک ہی مفہوم ہوتا ہے کہ طاقت اور درندگی کے بل پر اسے بے آبرو کر دیا جائے لیکن میں اسے قیامت نہیں، خراجِ تحسین سمجھتی ہوں۔ عورت کی نفرت کے باوجود جو مرد اسے بے پناہ پسند کرتا ہے، عورت کی رضامندی سے مایوس ہو کر زبردستی پر اتر آتا ہے۔ یہ قیامت نہیں، جذبات کے ہیجانی گرداب میں پھنسے ہوئے مرد کا کھلا کھلا اعترافِ شکست ہوتا ہے۔ اگر ایسی عورت مذہب اور معاشرے کے روایتی دباؤ میں نہ ہو تو ایسا ہر واقعہ اس کی انا کو بہت بلند کرتا ہے۔ میرے سوتیلے باپ کے سوا کسی نے بھی میرے ان احساسات سے اتفاق نہیں کیا۔ تم جانتے ہو کہ میرا حقیقی باپ ٹی کا سربراہ جمی لا بیٹا تھا۔ اپنے اس روپ میں اس نے کبھی مجھے کھل کر بات کرنے کا موقع نہیں دیا لیکن جب وہ آزاد منش رنگینیوں کی اطالوی دنیا میں ڈان مربیانو بن کر مجھے زندگی کی اٹل حقیقتوں کا سبق دے رہا تھا تو اس نے مجھے یہی سکھایا تھا کہ ایک چالاک عورت اپنی پوری زندگی میں کبھی بھی مجبور اور مظلوم نہیں ہوتی۔ وہ ہر لمحے سفاکی اور بے رحمی سے مردوں کی انا کو چاٹ کر اپنی ذات کا ایک طلسم کدہ تعمیر کرتی ہے جس میں ہر لمحے اس کا ایک نیا اور عجب آفریں روپ نظر آتا ہے۔ دور سے تماشا دیکھنے والے کم ہمت لوگ اس کے قرب کی آرزو میں سلگتے رہتے ہیں اور ہمت کرنے والے اس کے آتشیں پیکر کی ہولناک حرارت میں موم کے پتلوں کی طرح پگھل کر رہ جاتے ہیں۔ ان سب نے میرے آتشیں پیکر سے کھیلنے کی کوشش کی ہوتی تو بچتا؟

جلس گئے ہوتے اور میرا سر غرور سے اونچا ہو جاتا لیکن ایسا نہیں ہوا۔ تم لوگ میری خاموشی سے منفی معنی اخذ کر رہے ہو۔ یہ تمہاری بھول ہے۔ ویرا آگ میں جلنے والی مخلوق نہیں ہے' وہ آگ سے نئی قوت نمو حاصل کرتی ہے۔ میرے ساتھ تو کچھ اور ہی گزری ہے جو میرے جیسے ہر دل کو انگار کر دینے کے لیے کافی ہے۔"

وہ بول رہی تھی اور میرا دل کنپٹیوں میں دھڑک رہا تھا۔ میرے کان بہرے لئے اس کی زبان سے وہ راز سننے کے منتظر تھے جس نے اس کی قوت گویائی سلب کر کے اسے ایک کٹھ پتلی بنا کر رکھ دیا تھا۔

"عورت کے لیے اس کے بعد کچھ باقی نہیں رہتا" اس کی خاموشی کے طول پکڑنے پر میں نے لقمہ دیا "بے ذہبائی کے بعد بس عورت کا گلا کاٹ کر ہی کوئی بڑی اذیت دی جا سکتی ہے۔ تمہارے ساتھ وہ نہیں ہوا جو میں سوچ رہا تھا' تم زندہ ہو یعنی تمہیں ذبح نہیں کیا گیا پھر وہ کون سی انوکھی افتاد تھی جس نے تمہیں گنگ کر کے رکھ دیا ہے۔"

"عورت کی سب سے بڑی تذلیل یہ ہے کہ اسے کھلونا بنا لیا جائے۔ مٹی یا کاغذ کا ایک بے جان کھلونا جو بس کھیلنے والے کی خوشی کے لیے ہوتا ہے' اس کے اپنے جذبات نہیں ہوتے۔ کھلاڑی اس سے خوب کھیلتے ہیں اور پھر اس کے جاگے ہوئے ارمانوں پر دھیان دیے بغیر اسے ایک کونے میں پھینک کر چل دیتے ہیں۔" وہ کمزور لیکن مجروح آواز میں شکوہ کرتے ہوئے بولی۔ "تم خود ہی بتاؤ کہ کیا میں ایسے بے دردانہ سلوک کی مستحق تھی؟"

"شاید اس سے بھی زیادہ!" میں نے اس کے لب و لہجے سے مرعوب ہوئے بغیر سرد مہری سے کہا "تمہارا قصور یہ تھا کہ تم ان کے دشمن کی دوست تھیں۔ میں خود کچھ نہیں کہتا لیکن تم نے جو کچھ کہا ہے اس کی روشنی میں' میں بس یہی کہہ سکتا ہوں کہ وہ تمہاری انا کو خوب ابھارنے کے بعد تمہیں ذبح کر دیتے اور ہم ایلن کی کیبن گاہ سے تمہارے زندہ وجود کے بجائے ایک بے نفس لاش اٹھا لاتے تو شاید مجھے زیادہ پریشانی نہ ہوتی۔ جنسی درندے اپنے چنگل میں آئی ہوئی خوبرو عورتوں کو عموماً ادھیڑ ڈالتے ہیں۔ میرے لیے زیادہ حیرانی اس بات کی تھی کہ ایلن اور اس کے بدبو معظم راس الطہانے تمہیں زندہ رکھا ہوا تھا۔ کیوں؟ کس لیے؟"

"شاید چارا لگائے بغیر مچھلی کانٹا نہیں نگلتی۔" وہ اپنے گلاس سے الگ گھونٹ لے کے بولی "تمہیں پکڑنے کے لیے انہوں نے مجھے چارا بنایا تھا۔ یہ اور بات ہے کہ تم کانٹا نگلنے کے بجائے چارا ہی لے بھاگے۔"

"لیکن تمہاری کہانی پھر بھی رہ جاتی ہے۔ تم پر وہاں کیا گزری تھی؟"

"کچھ بھی نہیں۔۔۔ میری بدقسمتی تھی کہ میں کرسس کے دن ان کے ہتھے چڑھی تھی۔ یسوع مسیح نے زندگی بھر شراب نوشی' فحاشی اور بے راہ روی سے گریز کی تلقین کی لیکن یہ ہماری بدقسمتی ہے کہ ان کا جشن مولود شراب نوشی اور بدمستی کا ایک ذریعہ محفل بن کے رہ گیا ہے۔ مسیحی دنیا میں جتنی شراب سال بھر میں پی جاتی ہے اس کی ایک چوتھائی کرسس پر استعمال ہوتی ہے۔۔۔ میں لبنی بھی لاجبہ جسے صدارتی منسوب کی بچی ان کی قیدی تھی اور وہ کرسس کی شام تھی۔ وہ سب اکٹھے تھے ان میں مغربی اور عجمی' دونوں ہی نسلوں کے تماشائی پائے خوار تھے۔ ان کی ننگی اور بھوکی نگاہیں میرے وجود میں تشنزینیں کے لانڈی رہیں جن میں ان کی دست درازیوں سے بچی رہی۔ وہ تیز آوازوں میں گانے بجاتے اور شراب پیتے رہے۔ اس مکان کے در و دیوار انگلیا' جیکسن اور میڈونا کی مترنم آوازوں کے ساتھ ان کے رعشانہ قہقہوں سے گونجتے رہے پھر ہیٹر نے ایک ظالمانہ تجویز پیش کر کے میرے لیے مشکلات کا آغاز کر دیا۔ وہ بدمستوں کی اس بھیڑ میں مجھے نچانے کا خواہش مند تھا۔ وہ مجھے میرے بند کمرے سے نکال کر اس بھیڑ میں لے آیا۔ مجھے وہاں فراخ دلی سے شراب پینے کی پیشکش کی گئی لیکن میں سوچ بھی نہیں سکی تھی کہ آنے والے لمحوں میں میری کیا درگت بننے والی تھی۔ مجھے ناچنے کا حکم دیا گیا۔ انکار اور مزاحمت کے باوجود مجھے ان کا حکم ماننا پڑا کیونکہ میں ایک بے یار و مددگار قیدی تھی۔ وہ میری تذلیل کی ابتدا تھی۔ کرسس کے مقدس نام پر میرا رقص لیکن شروع ہوا تو یسوع داود کے نام سے مخاطب کیے جانے والے ایک آدمی نے اچانک میرے دامن پر ہاتھ ڈالا اور پل بھر میں میرا دامن چاک ہو گیا۔ اس ابتدا سے دوسروں کو ایک کھیل مل گیا۔ ان سب نے رعشانہ قہقہے لگاتے ہوئے میرے لباس کے چیتھڑے اڑا ڈالے۔ میں نے ان پر گرجتے برستے ہوئے احتجاج کیا اور ناچنے سے انکار کر دیا لیکن ایلن اور ادھر والی کمرے کی تاریکی میں چھپے ہوئے ایک نقاب پوش کے بے رحمانہ تشدد پر میرے پیر گردش میں آ گئے۔ میرے بدن سے کپڑے کا ہر تار نوچ لیا گیا۔ وہ نہایت سفاکی سے میرے بدن کو نوچتے رہے۔ میری بے ساختہ چیخوں پر ان کے رعشانہ قہقہوں میں تیزی آ جاتی تھی۔ پھر کسی نے اپنے گلاس میں بچی ہوئی شراب کی چند بوندیں میرے اوپر اچھالیں تو ان سب کو ایک نیا کھیل ہاتھ آ گیا۔ میرا وجود تیز شرابوں میں شرابور کر دیا گیا اور جب میں ناچتے ناچتے نڈھال ہو کر فرش پر ڈھیر ہو گئی تو وہاں طوفان برپا ہو گیا۔ ایسا معلوم ہوا جیسے وہاں رگبی کا کھیل ہو رہا ہو اور گیند میرے قبضے میں ہو۔ وہ سب میرے اوپر ٹوٹ پڑے مجھے نوچنے اور دبانے بھنبھوڑنے کے لیے وہ ایک دوسرے کو بھی مار رہے تھے۔۔۔۔ میں درد و اذیت سے چیختی اور بلبلاتی رہی مگر فضا میں رحمت وہ درندے مجھے ادھیڑتے رہے۔ میرے چہرے کے زخم تم سب نے دیکھ لیے لیکن لباس میں چھپے ہوئے ان گنت نیل اور خون آلود خراشیں اب بھی مجھے ستا رہی ہیں۔۔۔ بے ہوشی کی پرسکون دلدل ہی مجھے اس اذیت سے نجات دلا سکی تھی۔ دوبارہ ہوش آیا تو

ہیں ایک کمرے میں بند تھی جہاں میرے لیے ایک لباس بھی موجود تھا۔ روف۔ یہ میری زندگی کا بھیانک ترین تجربہ تھا۔ میرے ساتھ نوجوانوں میں وکیل کرنے اور چیخیں دبنے والے چار نوکوئی میری نگاہوں میں شکنجے تھے۔ میں نے اخبار میں پڑھ لیا ہے کہ ان میں سے دو مرچکے ہیں۔ وٹیر اور بدرورارا کے جہنم واصل ہونے کے بعد اب ایلن اور نقاب پوش کی باری ہے۔ ان کا خون پیے بغیر مجھے چین نہیں آسکے گا۔ انہوں نے جسم کے ساتھ میری روح تک کو زخمی کر کے رکھ دیا تھا۔"

"تمہارے ساتھ ان کا سلوک واقعی بہیمانہ تھا" سلطان شاہ نے افسردگی سے کہا "شاید تمہیں اس بات کا احساس نہ ہو لیکن مجھے خوشی ہے کہ اتنے برے اور بے ہودہ سلوک کے باوجود انہوں نے تمہاری انا کو پامال کرنے کی کوئی کوشش نہیں کی تھی۔"

غزالہ نے منہ پھیر کر اپنی بے ساختہ مسکراہٹ چھپانی چاہی لیکن دیرا کے زخمی چہرے پر ایک رنگ سا آکر گزر گیا اور وہ بولی۔ "تمہیں خوشی ہو سکتی ہے کیونکہ تمہارا ماحول اور تمہاری معاشرت مختلف ہے۔ مغرب میں کھانے پینے اور چلنے پھرنے کی طرح جنس کو بھی زندگی کے لیے ناگزیر سمجھا جاتا ہے۔ شاندار کیک نہ ملے تو سوکھی ڈبل روٹی پر بھی گزارہ کیا جاسکتا ہے۔ میرے ساتھ جو کچھ ہوا اس میں کسی فطری طلب کی تسکین کے بجائے تذلیل اور اہانت کا پہلو سب سے زیادہ نمایاں تھا۔ مجھے یقین ہے کہ جو کچھ ہوا، وہ اس نقاب پوش کی شہ پر ہوا۔ بدرورارا نے تالاب میں پیشاب کر کے بچایا اور وہ ایک کتے کی موت مارا گیا۔ وٹیر نے مجھے ناچنے پر مجبور کیا اور اس کے چیتھڑے بکھر گئے۔ یہ سامنے کی باتیں ہیں۔ انہیں تم مکافات عمل بھی کہہ سکتے ہو۔" اس مرحلے پر وہ اچانک میری طرف متوجہ ہو کر بولی "چند لمحوں پہلے تم نے واس البیڈا کا نام لیا تھا۔ کیا تم یہ کہنا چاہ رہے تھے کہ نقاب پوش کے روپ میں اس غول کی سربراہی کرنے والا واس البیڈا تھا؟"

"یہ حقیقت ہے۔ مجھے خوشی ہے کہ ان بدمعاشوں کے لیے یہاں کے حالات اس قدر بگڑے ہوئے ہیں کہ واس البیڈا جیسے منصوبہ ساز کو اپنی ساری مصروفیات ترک کر کے نیویارک سے یہاں آنا پڑا۔ میری چھٹی حس کہہ رہی ہے کہ وہ یہاں سے زندہ واپس نہیں جاسکے گا۔ اس کی شامت اسے نیویارک سے ہانک کر یہاں تک لائی ہے۔ اب مجھے اپنی ساری توجہ اس پر مرکوز کرنی ہوگی۔"

"کاش وہ میرے قابو میں آسکے!" عورا اپنے ہاتھ میں موجود گلاس کو خالی کر کے حسرت آمیز لہجے میں بولی "میں اسے نچلاس کی" میرے بدن کو نوچ کر داغدار کیا گیا تھا" میں اس کے وجود کو ٹکڑے ٹکڑے کر کے ذبح کروں گی اور پھر اس کے بے جان لوتھڑوں کو ایک تھیلے میں بھر کے اس کے آقاؤں کو بھیج دوں گی۔"

"میں ایسی بربریت کا قائل نہیں ہوں۔ مرنے والا بس ایک بار مرتا ہے۔ اسے سسکا سسکا کر مارنا بے فیض ہوتا ہے۔ اسے کون سی نئی زندگی ملتی ہے جو وہ اپنے پچھلے کرتوتوں کے انجام سے سبق لے گا؟"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ مرنے والے پیچھے رہ جانے والوں سے بھی کم گناہ ہوتا۔ اچانک ہی موت کی سنسناتی ہوئی اندھی راہوں میں جاگرے" اسے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ اس کا انجام ایک ہی ہوتا ہے۔ موت۔ لیکن اس کی موت دوسروں کے لیے ایک نمونہ ضرور ثابت ہو سکتی ہے اور مارنے والے کی تسکین بھی اہمیت رکھتی ہے۔ اس کے دل یا دماغ میں ایک گولی اتار کے مجھے انتقام کی وہ لذت نہیں مل سکے گی جو اس کے زندہ وجود کو سکیڑوں پارچوں میں تبدیل کرنے میں ہے۔ واس البیڈا ایک بڑا نام ضرور ہے لیکن وہ ایک بڑے کھیل کی چھوٹی سی کٹھ پتلی ہے جس کی ڈوریاں شاید رعائت ہاؤس کی چوہدری کسی ہلا رہی ہے۔ واس البیڈا کے انجام سے اسے موت کی ابدی نیند کے سوا کچھ حاصل نہیں ہوگا لیکن اس کے آقاؤں کو عبرت ضرور حاصل ہوگی۔ بدطینت دشمن کے مقابلے میں جب دلیل اور حجت کام نہ کرے تو صرف دہشت ہی فتح کی آخری کلید ثابت ہوتی ہے۔"

"میرا اندازہ ہے کہ اب تم اس ٹرانس سے باہر نکل آئی ہو جو تمہارے ہمشیروں کی بدسلوکی نے طاری کر دیا تھا۔"

"ٹرانس نہیں" وہ حیرت اور بے یقینی کی ایک اندوہناک کیفیت تھی۔ میں سوچ بھی نہیں سکتی تھی کہ کسی عورت کو بے آبرو کیے بغیر بھی اتنا بے آبرو کیا جاسکتا ہے کہ وہ اپنی ذات تک سے شرمانے لگے۔ یہ ایسا ہی ہے جیسے کسی کو مارے بغیر مردے سے بدتر حال کو پہنچا دیا جائے۔ تم نے اچھا کیا کہ غیر ضروری جھنجھوڑ جھاڑ کیے بغیر مجھے ایک طویل وقفہ فراہم کیا۔ میں اس دوران میں مسلسل سوچتی رہی ہوں۔ مجھ سے جھنجھوڑ جھاڑ کی جاتی تو شاید میں یکسو ہو کر ساری باتوں کا تجزیہ نہ کر پاتی۔ اب میں صدمے کے اثرات سے آزادی محسوس کر رہی ہوں۔ مجھے اندازہ ہو چکا ہے کہ میں کوئی ناقابل تسخیر مخلوق نہیں ہوں" ایک عام سی عورت ہوں۔ کوئی بھی ایلن، بدرورارا یا واس البیڈا نقصان پہنچا سکتا ہے۔ جمی لائینڈ کے سفاکانہ قتل کے ساتھ میری ذات کا وہ طلسم بکھر گیا جو بہت سے ہاتھوں کو میری طرف بڑھنے سے روکے رہتا تھا۔ اب مجھے اپنے زور بازو کے سہارے زندہ رہنا ہے۔ ایلن اور واس البیڈا کی قید سے رہائی کے بعد میرے ذہن پر مسلسل قنوطیت کی ایک لہر سوار تھی اور میں صرف ایک نکتے پر اپنی توجہ مرکوز کیے بیٹھی تھی کہ مجھے زندہ رہنا چاہیے یا نہیں۔ اسی کشمکش نے میرے لبوں پر خاموشی کی مہر ثبت کر دی تھی۔ اگر کسی کو مرنا ہی ہو تو کیا ضروری ہے کہ وہ اپنے ہم جنسوں کے سامنے اپنی ایسی کمزوریوں کا اعتراف کرے جو زندگی کے آخری لمحات میں اس کی پلکوں کا بوجھ بن جائیں۔ وہ اپنے ہمدردوں کے سامنے نظریں نہ اٹھا سکے۔ طویل غور و فکر کے بعد

لیا ہے زندہ رہنے اور زندگی کی ساری سچائیوں کا سامنا کرنے کا فیصلہ کرلیا ہے۔ میں کرسمس کی رات اپنے بدن کے ہر حصے پر درندوں کے دانتوں، ناخنوں اور پیروں کی وحشیانہ گرفت کو مقدر سمجھ کر قبول کرلینے کے بجائے اس کا بھرپور انتقام لینے کا فیصلہ کرچکی ہوں۔ اس بار تم صحیح وقت پر میرے کمرے میں آئے ہو۔ اب بتاؤ کہ تم کیا کہنا چاہتے ہو؟ میں تم سے بہت کچھ جاننا اور سمجھنا چاہتی ہوں۔"

"تمہاری زبان سے جاننے اور جتوانے کی باتیں اچھی نہیں لگتیں۔ بس سمجھنے کی بات کرو۔" اس کے خاموش ہوتے ہی سلطان شار اضطراری لہجے میں بول پڑا۔ میں نے اندازہ لگایا تھا کہ وہ ویرا کو جلد از جلد اس کے فطری اور جارحانہ روپ میں دیکھنے کا خواہش مند تھا۔

ویرا کی وضاحتوں نے میرے ذہن پر سے ایک بہت بڑا بوجھ ہٹا دیا۔ ہم سب اس کے بارے میں جو کچھ سمجھ رہے تھے، وہ بے بنیاد ثابت ہوا تھا۔ اس کی جگہ کوئی مشرقی دوشیزہ ہوتی تو اس بات پر خدا کا لاکھ لاکھ شکر ادا کرتی کہ وہ ایک بدترین آزمائش سے گزر کر بھی عصمت مآب رہی تھی لیکن وہ مشرقی نہیں تھی اور نہ کوئی عام عورت۔ وہ ویرا لائیڈ تھی جس کی ہر بات انوکھی اور نرالی ہی ہوتی تھی۔ اس کے بارے میں یہ اندازہ لگانا بہت مشکل تھا کہ وہ کس بات پر خوش ہوتی ہے اور کون سا واقعہ اس کے لئے صدمے کا سبب بن جاتا ہے۔

"جو ہونا تھا وہ ہو گیا۔ اب اسے بھولنے کی کوشش کرو۔" میں نے اسے سمجھاتے ہوئے کہنا چاہا لیکن اس نے میری بات درمیان میں سے ہی اچک لی۔

"بھولنے کے لئے ہی پی رہی ہوں۔" ویرا اپنے ہاتھ میں موجود گلاس کو انگلیوں میں نچاتے ہوئے بولی۔ "تم آج کل ذرا پارسائی کی طرف مائل ہو رہے ہو لیکن تم بہت اچھی طرح جانتے ہو کہ تلخیوں اور تلخ یادوں کو بھلانے کے لئے اس سے زیادہ مجرب دوا آج تک ایجاد نہیں کی گئی۔"

"تم بھول رہی ہو" اسے معقول پر آتا ہوا دیکھ کے سلطان شار فوراً بولا۔ "یہ پیگوں کے حساب سے تمہارے معدے میں اترنے کے بعد اپنا اثر دکھاتی ہے۔ ہیروئن کی ذرا سی چٹکی تمہیں لمحوں میں الف لیلیٰ کی رنگینیوں میں پہنچا سکتی ہے۔ پھر تم تلخ یادوں سے ہی نہیں، اپنے بدن کے زخموں سے بھی پریشان ہو۔ ہیروئن پینے کے بعد آدمی اپنی تکلیف تو کیا بدن ہی کو بھول جاتا ہے۔ نشہ ہو تو ہیروئن جیسا ہو۔"

"بکواس مت کرو" ویرا اسے گھورتے ہوئے بولی۔ "بندر کو ادرک کا مزہ نہیں معلوم ہوتا۔ تم نے شراب پی ہے، نہ ہیروئن چکھی ہے۔ تمہیں تجربے کار لوگوں کے درمیان دخل انداز ہونے کا کوئی حق نہیں ہے۔"

"تمہیں شراب اور ہیروئن کی بحث میں نہیں پڑنا چاہئے" غزالہ نے ویرا سے مخاطب ہو کے کہا۔ "لیکن سلطان شار ٹھیک ہی کہہ رہا ہے۔ پتا نہیں تمہارے زخموں کی کیا حالت ہے۔ تمہیں کسی اچھے معالج سے رجوع کرنا چاہئے۔"

ویرا کے زخمی چہرے پر ایک عجیب سی مسکراہٹ پھیل گئی۔ "میرے چہرے اور بدن پر کوئی غیر معمولی زخم نہیں ہے۔ بس خراشیں آئی تھیں جو خشک ہو رہی ہیں۔ اصل تکلیف ضربات میں ہے" یہ کہتے ہوئے اس نے اپنی متورم نیلی آنکھ کی طرف اشارہ کیا۔ "اس جیسی اندرونی چوٹیں زیادہ ستاتی ہیں۔"

"یہ وقت کے ساتھ ہی ٹھیک ہوتی ہیں۔ دو چار روز آرام کرنے کے بعد تم اس قابل ہو سکو گی کہ گھر سے باہر نکلنے کے بارے میں سوچ سکو۔ فی الحال تمہیں آرام کرنا چاہئے" غزالہ نے ہمدردانہ لہجے میں کہا۔

"یہی میرے لئے سب سے اذیت ناک مرحلہ ہے" ویرا بولی۔ "میں اس واقعے کو بھولنے کی ہر ممکن کوشش کر رہی ہوں لیکن جب بھی ذہن ادھر بھٹک جاتا ہے تو میرا خون کھول اٹھتا ہے۔ دل چاہتا ہے کہ باہر نکل کر انہیں نیست و نابود کردوں یا اسی کوشش میں خود کو فنا کرلوں مگر میں جانتی ہوں کہ فی الحال ایسا کرنا ممکن نہیں ہے۔ گھر سے باہر قدم نکالتے ہی میں دوسروں کے لئے تماشا بن جاؤں گی۔"

"مجھے خوشی ہے کہ ہمارے سمجھائے بغیر تمہیں اس حقیقت کا ادراک ہے" میں نے کہا۔

"یہ بتاؤ کہ اس معاملے میں راس البیڈا اچانک کہاں سے آکودا؟" اس نے پوچھا۔

"میرا خیال ہے کہ وہ ایلن کے کراچی پہنچنے سے پہلے یہاں موجود تھا اور شروع سے اسے ہدایات دے رہا ہے ورنہ ایلن کے لئے اتنی زبردست کارکردگی کا مظاہرہ کرنا ممکن نہیں تھا۔ راس البیڈا کی موجودگی کا راز فاش ہوتے ہی ایلن کی جارحانہ پیش قدمیوں کا راز سامنے آگیا ہے۔"

"تم کیسے کہہ سکتے ہو کہ ایلن کا نقاب پوش ساتھی راس البیڈا ہے؟"

"میری اس سے براہ راست گفتگو ہوئی ہے۔ تم جانتی ہو کہ میری باتوں میں الجھ کر میرے حریف سچ اگلنے چلے جاتے ہیں۔ اس نے خود اعتراف کیا تھا کہ وہ راس البیڈا ہے اور جنوبی مسلمانوں کے متشددانہ ردعمل سے خوف زدہ ہو کر چھپ کر رہتا ہے۔ وہاں مجھے ذرا بھی موقع ملتا تو میں اسے موت کے گھاٹ اتارے بغیر واپس نہ لوٹتا لیکن اس کے ستارے اچھے تھے کہ وہ بچ گیا۔ عمارت میں ہونے والا دھماکا بھی اس کا کچھ نہیں بگاڑ سکا۔"

"میرا خیال ہے کہ وہ زخمی ہونے کے بعد وہاں سے فرار ہوا ہوگا" سلطان شار بولا۔ "پیٹر کے ہلاک اور ایلن کے زخمی ہونے کے

ساتھ وہ بھی دھماکے کی زد میں آیا ہوگا۔"

"لیکن یہ سب ہوا کیسے؟" ویرا تحیر زدہ انداز میں منمنائی۔ "آگ اور پانی کا میل ناممکن ہوتا ہے۔ یہ کیسے ہوا کہ تم دونوں کی ملاقات ہوئی اور کوئی ہنگامہ ہوئے بغیر تم تہ خانے تک پہنچ گئے۔ ایلین کس امید پر تم سے اتنا زیادہ تعاون کر رہا تھا؟ تم نے یقیناً انہیں کوئی سبز باغ دکھایا ہوگا۔"

"میں راس البیڈا کو دیکھتے ہی اس پر عاشق ہوگیا تھا۔ اسی مروت میں اسے چوٹ کھانی پڑی" میں نے ویرا کو آنکھ مار کے مسکراتے ہوئے کہا "ضرورت کے تحت کبھی کبھی نقاب پوشوں پر بھی عاشق ہونا پڑتا ہے۔"

ویرا کی پیشانی پر نمودار ہونے والی برہمی کی شکنیں دیکھ کے سلطان شاہ فوراً ہی بول پڑا "یہ سب کارڈیو الیکٹرانک سوئچ کا کمال تھا۔ وہ لوگ اس سوئچ کی تباہ کاریوں سے دہشت زدہ ہوگئے تھے۔"

"وہ سوئچ تمہیں کہاں سے مل گیا؟" ویرا بے ساختہ پوچھ بیٹھی۔ "وہ تو شاید ابھی تک ریشنا گون والوں کی تحویل سے باہر بھی نہیں نکلا ہے۔ وہ تم تک کیسے پہنچ گیا؟"

"وہ میں ڈیٹی کے ذہن کی اپج تھی" سلطان شاہ منہ بگاڑ کے بولا۔ "ایک اندھا جوا تھا جو خوش قسمتی سے کامیاب ہوگیا۔ وہ سوئچ ڈیٹی کے دماغ میں تھا۔ وہ لوگ آخر تک یہ سمجھتے رہے کہ ڈیٹی کے سینے پر کسا ہوا سوئچ میرے ہاتھ میں موجود وائرلیس تھیلے سے منسلک ہے۔ کئی بار کھلا موقع ملنے کے باوجود وہ ڈیٹی پر فائر کرنے کی ہمت نہیں کر سکے۔ شاید تمہیں یاد ہوگا کہ تہ خانے میں اندھیرا پھیلتے ہی ایلین نے ریٹر کو سختی سے منع کیا تھا کہ وہ ڈیٹی پر فائر نہ کرے ورنہ سب لوگ عمارت کے ملبے میں زندہ دفن ہو جائیں گے۔"

میرے لئے یہ بات حیران کن تھی کہ کارڈیو الیکٹرانک سوئچ کا نام ویرا کے لئے اجنبی نہیں تھا لیکن اس نے کبھی اس کا ذکر نہیں کیا تھا۔ سلطان شاہ کی زبان سے اصل پس منظر سننے کے بعد اس نے سوئچ کے بارے میں جو سوالات کئے ان سے ظاہر ہو رہا تھا کہ ویرا اس حیرت ناک ڈیوائس میں امریکا کے محکمۂ دفاع کی گہری دلچسپی سے پوری طرح باخبر تھی۔ اس بارے میں باتیں کرتے ہوئے وہ بڑی حد تک نارمل نظر آ رہی تھی۔

"تمہاری ذات تک رسائی حاصل کرنے کے لئے ڈیٹی نے... خودکشی کی راہ اختیار کی تھی" سلطان شاہ نے کہا "اگر ایلین کو ہمارے بلف کا ذرا بھی اندازہ ہو جاتا تو ہم دونوں نہایت کسمپرسی کے عالم میں مارے جاتے۔"

"تم دونوں وہاں تک نہ پہنچتے تو بہت جلد میری زندگی کا فیصلہ کر دیا جاتا۔ نقاب پوش نے مجھے بتاتے ہوئے ایلین نے کہہ دیا تھا کہ اگر میں ڈیٹی کو ان تک لانے میں کامیاب نہیں ہو سکی تو مجھے ختم کر دیا جائے۔ مجھے اسی عمارت کی ایک خواب گاہ میں بے دست و پا کر کے رکھا گیا تھا۔ تمہارے تہ خانے میں پہنچنے سے ذرا ہی دیر پہلے نقاب پوش نے مجھے اس کمرے سے وہاں پہنچایا تھا۔"

"میں نے پیشانی کی معمولی سی شکنیں دیکھ کر ہی بھانپ لیا تھا کہ تمہیں اسی وقت وہاں پہنچایا گیا تھا۔ راس البیڈا شیطان صفت آدمی معلوم ہوتا ہے۔ وہ تمہارے ساتھ ہمیں بھی اسی تہ خانے میں بند کرنے کے چکر میں تھا۔ وہ دونوں فریقوں کی مکاری کی میراتھن لڑائی تھی۔ خدا کا شکر ہے کہ ہم اس بھیانک مقابلے میں کامیابی سے ہم کنار ہوئے" میں نے سگریٹ سلگانے کے بعد کہا۔ میری کوشش یہی تھی کہ اسے زیادہ سے زیادہ باتوں میں الجھا کر تازہ ترین صورت حال سے آگاہ کر دیا جائے تاکہ وہ آنے والے غیر متوقع حالات کے دباؤ میں اپنے تلخ تجربات کو بھول سکے۔

خاموشی کے حصار سے باہر نکلنے کا فیصلہ کرنے کے بعد ویرا خود بھی ان تمام باتوں کے بارے میں متجسس ہوتی جا رہی تھی جو اس کے علم میں نہیں تھیں۔ میں نے اسے گیری ہارٹ اور حبیب طارق کی سرگرمیوں کے بارے میں آگاہ کیا۔ ایک طرف وہ دونوں ماورد کو آلۂ کار بنا کر بالا ہی بالا مجھ پر ہاتھ ڈالنے کی فکر میں تھے اور دوسری طرف راس البیڈا کے زخمی ہونے کے بعد مقامی حکام پر اپنی سرکاری حیثیت کا بھرپور دباؤ ڈال کر میری نجات کا ہر راستہ مسدود کرنے کی کوشش کر رہے تھے۔

اسسٹنٹ ڈائریکٹر گیری ہارٹ اور انسپکٹر حبیب طارق کے نام ویرا کے لئے اجنبی نہیں تھے۔ اس نے میری معلومات میں اضافہ کرتے ہوئے بتایا کہ امریکا کے خفیہ ادارے کے اہم افسران کی وہ جوڑی جنوبی ایشیا کے سیاسی اور معاشرتی معاملات میں خصوصی مہارت رکھتی تھی۔ حکومتوں کے عروج و زوال کی درپردہ سازشوں کے ساتھ ساتھ وہ بدنام مجرموں کا سراغ لگانے میں ید طولیٰ رکھتے تھے۔ شاید ان تجربہ کار افسروں نے اندازہ لگایا تھا کہ سرکاری سطح پر کہیں نہ کہیں کچھ کڑیاں کمزور ضرور ہیں۔ وہ کھل کر ایس بی ایف کو نامزد نہیں کر سکتے تھے لیکن جان چکے تھے کہ ایس بی ایف کی بھرپور پشت پناہی کی وجہ سے مجھ پر ہاتھ ڈالنے کی باضابطہ کوششیں بار بار ناکام ہو رہی تھیں۔ اسی وجہ سے انہوں نے نادرہ جیسی ایک مظلوم اور تنہا عورت کو میرے پیچھے لگانے کا فیصلہ کیا تھا۔ اپنے شوہر اور بچے کی محبت میں وہ ہنسی خوشی ان کے مقاصد کے لئے کام کر سکتی تھی لیکن اسی دوران میں راس البیڈا میری زد میں آ گیا اور اس نے کوئی گمبھیر چال چل کے سرکاری حلقوں کو بھی دوبارہ میرے خلاف متحرک کر دیا۔

یہ ان کے دباؤ کی انتہا تھی کہ اول خان کو معزولی سے بحال کرنے کے بعد اسی تناور درخت کی جڑیں کاٹنے کا حکم دیا گیا تھا جسے پروان چڑھانے میں خود اس کا خون جگر شامل تھا۔ حالات اور فرائض منصبی کی بنا پر وہ میری گرفتاری پر مامور کیا جا چکا تھا۔ یہ اس کا ذاتی احسان تھا کہ اس نے میری کمین گاہ کو بھول جانے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

وہ تمام تبدیلیاں اس قدر سنسنی خیز اور روح فرسا تھیں کہ ویرا شراب نوشی کو بھول کر آئندہ کی منصوبہ بندی کے بارے میں بات کرنے پر مجبور ہو گئی۔ اس وقت تک ویرا کو یہ معلوم نہیں تھا کہ ہم جس فلیٹ میں موجود تھے' وہ نادرہ یا مسز غنی ہی کی ملکیت تھا۔

"اب تم نے کیا کرنے کا فیصلہ کیا ہے؟" اس نے گزرے ہوئے واقعات کو کریدنے کا سلسلہ ترک کرکے پوچھا۔

"راس المبذا زیادہ دیر تک روپوش نہیں رہ سکے گا۔ فی الحال میں گیری ہارٹ اور جیف سے ملنے سے ہو وہ ہاتھ کرنے کا ارادہ رکھتا ہوں۔ مجھے پورا یقین ہے کہ وہ میرے جال سے نہیں بچ سکیں گے۔ انھیں تباہ کرنے کے بعد میں پوری یکسوئی سے راس المبذا اور اس کے حواریوں کا تعاقب کر سکوں گا۔" میں نے کہا۔

"تم صحیح خطوط پر سوچ رہے ہو۔ اس وقت وہی دونوں زیادہ خطرناک ہیں لیکن تمہارا منصوبہ کیا ہے؟"

"تمہاری ازدواجی کے سلسلے میں ایک کامیاب جوا کھیلنے کے بعد یہ ایک مرتبہ پھر بہت بڑا خطرہ مول لینے کا فیصلہ کیے بیٹھے ہیں۔" مجھ سے پہلے ہی غزالہ بول پڑی۔ "یہ نادرہ کو اعتماد میں لے کر پیش قدمی کرنا چاہ رہے ہیں۔"

"بھول کر بھی ایسی غلطی نہ کرنا۔" ویرا بے ساختہ بول پڑی۔ "وہ ایک زخم خوردہ عورت ہے۔ ان دونوں نے اسے بہت سہانا خواب دکھایا ہے۔ تمہاری اصلیت سے آگاہ ہوتے ہی مسز غنی کو اپنے سنہرے خواب کی تعبیر نظر آنے لگے گی اور وہ فوراً ہی تمہیں ذلیل کرانے پر تل جائے گی۔ تمہیں اس وقت ہوش آئے گا جب سی آئی اے کے ایجنٹ بے رحمی سے تمہارے گلے میں رسی ڈال چکے ہوں گے۔"

"میں بھی ان کو یہی بات سمجھانے کی کوشش کر رہی ہوں۔" غزالہ پُر زور لہجے میں بولی۔ "مگر یہ اپنی ضد پر اڑے ہوئے ہیں۔ ان کا اندازہ ہے کہ نادرہ ان کے اعتماد کو دھوکا دینے کی کوشش نہیں کرے گی۔"

"یہ نادرہ تم سے کہاں ٹکرا گئی؟" ویرا اچانک ہی ایک اہم سوال کر بیٹھی۔

"دنیا بہت مختصر ہے۔" میں نے بے پروایانہ مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "جس فلیٹ میں ہم بیٹھے ہوئے ہیں' یہ نادرہ ہی کی ملکیت ہے اور ہم اس کے کرائے دار ہیں۔"

ویرا بے اختیاری سے تقریباً اچھل پڑی۔ "پھر تو اس نے دیکھتے ہی تمہیں پہچان لیا ہوگا۔"

"فی الحال معاملات اتنے گمبھیر نہیں ہیں۔ وہ مجھے دلاور کے نام سے جانتی ہے۔ کرائے داری کے لین دین میں وہ مجھ سے اتنی مرعوب ہوئی کہ اپنی ذاتی الجھنوں پر مشورہ کرنے کے لئے مجھ سے مل بیٹھی۔ اس نے ابھی تک سی آئی اے والوں کی پیشکش کا کوئی جواب نہیں دیا ہے۔"

میں نے اسے چند فقروں میں ٹالنا چاہا لیکن نادرہ کا معاملہ اتنا سیدھا نہیں تھا۔ ویرا کے تیز و تند سوالات کا ایک طویل سلسلہ چل نکلا اور جب اس کہانی کے سارے پیچ اس کے علم میں آئے تو وہ بھونچکا رہ گئی۔ یہ اور بات ہے کہ چہرہ بگڑا ہوا ہونے کی وجہ سے وہ حیرت کے عالم میں مضحکہ خیز نظر آ رہی تھی۔

"تمہارے اندازے لفظ بہ لفظ درست ہیں۔ امریکا کو خوابوں کی جنت سمجھ کر ادھر کا رخ کرنے والوں میں سے کمزور ماضی رکھنے والے پانچ دس فیصد بارکینِ وطن ہر سال ان بھیڑیوں کے چنگل میں پھنس جاتے ہیں۔" وہ کہہ رہی تھی۔ "انھوں نے پورے حساب کتاب کے بعد نادرہ سے رابطہ کیا ہے۔ وہ ان کی مرضی کے سامنے جھکنے سے انکار کرے گی تو وہ دھمکیاں دے کر اسے بلیک میل کریں گے۔ ایسے کمزور مہرے پر چال چل کر تم اپنی تباہی کو دعوت دو گے۔"

"میں اناڑی نہیں ہوں کہ اگلی ملاقات پر اسے براہِ راست اپنی اصلیت سے آگاہ کر دوں۔" میں نے تلخ مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔ "میں اس کے دل کی گہرائیوں میں جھانکے بغیر زبان نہیں کھولوں گا۔ فی الحال اس نے گیری ہارٹ سے سوچنے کی مہلت لی ہوئی ہے اور میں نے اس سے وقت مانگا ہوا ہے۔ یہ دونوں انتہائی سوئر ہو گئے ہیں۔ میں ذرا تنگ روم میں نادرہ سے باتیں کر رہا تھا اور یہ دونوں میری لاعلمی میں الیف ایم مائیکرو فون کے ذریعے ہماری گفتگو کا ایک ایک لفظ سلطان شاہ کے کمرے میں سن رہے تھے۔ تم چاہو تو اس بار میری رضامندی سے پوری گفتگو سن سکتی ہو۔ مجھے اپنے حریفوں سے مذاکرات کرنے کے فن میں اب پوری مہارت حاصل ہو چکی ہے۔"

"آدمی میں سب سے بڑی خرابی یہی ہوتی ہے کہ ایک کامیابی اس کا دماغ خراب کر دیتی ہے۔" سلطان شاہ چھت کی طرف دیکھتے ہوئے بولا۔ "اور مسلسل کامیابیاں آخر کار اسے کسی اندھے کنوئیں میں ڈبو دیتی ہیں۔"

"تم جو چاہو' بکتے رہو۔" میں نے ترشی سے کہا۔ "میں نادرہ سے ایک ملاقات ضرور کروں گا۔"

"یہ تمہارا اور غزالہ کا معاملہ ہے۔" وہ ترکی بہ ترکی بولا۔ "تم نادرہ کیا' دوسری عورتوں سے بھی ملو۔ میں تمہیں نہیں روک سکتا۔ یہ حق صرف اور صرف غزالہ کو حاصل ہے۔"

"خدا خدا کرکے تم نے سر چھپانے کے لئے یہ ٹھکانا حاصل کیا ہے۔ اگر تم نے نادرہ کو اس موضوع پر چھیڑا اور وہ تمہارے ذہب پر نہ آئی تو تمہیں یہاں سے بے سروسامانی کے عالم میں بھاگنا پڑے گا۔ میری مانو تو یہ خطرہ مول لینے کا ارادہ ترک کر دو۔" ویرا نے پوری سنجیدگی سے مجھے سمجھانے کی کوشش کی۔

"فکر نہ کرو۔ اس علاقے میں جا بجا مکان کرائے پر حاصل

کرنے کا پہلا تجربہ بہت کامیاب رہا ہے۔ فلیٹ چھوڑنا پڑا تو چند ہی گھنٹوں بعد ہم اس سے بھی بہتر مکان میں آرام کر رہے ہوں گے۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔

"مجھے معلوم ہے کہ جو بات آپ کے دماغ میں سما جائے اسے ٹالنا بہت مشکل ہوتا ہے۔" غزالہ ایک گہرا سانس لے کے بولی۔ "بحث کو طول دینے کے بجائے اب میں آپ کی کامیابی کے لیے دعا ہی کر سکتی ہوں۔"

"تمہاری طویل اور پراسرار خاموشی نے مجھے سخت ذہنی اذیت میں مبتلا کیا ہوا تھا" میں نے دریا کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے کہا۔ "تمہارا معاملہ صاف ہو جانے کے بعد میں پوری یکسوئی سے اپنا کام کر سکوں گا۔"

"میرا معاملہ اسی وقت صاف ہوگا جب ایلین اور راس اینڈا کو ان کی جسارتوں کی قرار واقعی سزا مل جائے گی۔ فی الحال تم کیری پارٹ اور جیف طرح کے پیچھے لگے ہوئے ہو۔ ان دونوں سے نمٹنے کے بعد میرے مجرموں کی باری بھی آ جائے گی۔ غزالہ کی طرح میں بھی پورے خلوص سے تمہاری کامیابی کا انتظار کروں گی۔"

"یہ سب ایک تھیلی کے چٹے بٹے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ ان دونوں کے ساتھ راس اینڈا بھی میدان میں اتر آئے۔ پیٹر کی موت پر اس نے بھی شکست کا تلخ ذائقہ چکھ لیا ہے۔ وہ زیادہ دیر تک خاموشی سے روپوش نہیں رہ سکے گا۔ زخم خوردہ درندہ توقع سے بہت پہلے پلٹ کر جوابی وار کرتا ہے۔"

"ایلین اسپتال میں پڑا زخم چاٹ رہا ہے" سلطان شاہ نے معنی خیز لہجے میں کہا "وہاں ان لوگوں کے تین زخمی ساتھی بھی ہیں میرا اندازہ ہے کہ وہ بدبودار کے مقامی بدمعاش نہیں ہو سکتے۔ ان کے لیے جس طرح حفاظتی انتظامات کیے گئے ہیں ان سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ ایلین کی مدد کرنے والے سفید فام ماہرین ہی ہو سکتے ہیں۔ تھوڑی سی محنت کر کے ہم ان چاروں کو اسپتال ہی میں موت کی نیند سلا سکتے ہیں۔"

"بظاہر یہ ایک اچھی تجویز ہے" میں نے کہا "لیکن میں اس وقت کوئی نیا محاذ کھولنے کا خطرہ مول نہیں لوں گا۔"

"نیا محاذ؟" اس نے حیرت سے دہرایا۔ "یہ سب تو پرانے کھیل کے مہرے ہیں۔ پہلے بھی تم ایلین کو ہر قیمت پر جہنم واصل کرنے کا فیصلہ کر چکے ہو۔ اب ہار کی وجہ سے تمہاری ترجیحات بدل رہی ہوں تو دوسری بات ہے۔"

"کاروبار ہمارے اعصاب پر سوار ہو کر رہ گئی ہے" میں نے برہمی سے کہا۔ "تم عقل سے کام لینے کی عادت ڈالو تو خود بھی یہ سمجھ سکتے ہو کہ بدلتے ہوئے حالات میں ایلین کی اہمیت بہت کم ہو چکی ہے۔"

"مجھے تو حالات میں ایسی کوئی نمایاں تبدیلی نظر نہیں آتی" وہ تائید طلب نظروں سے دریا اور غزالہ کی طرف دیکھتے ہوئے بولا۔ "شروع سے اب تک کردار بدل رہے ہیں لیکن واقعات کا ربط ایک تسلسل چلا آ رہا ہے۔"

"جب تک راس اینڈا سامنے نہیں آیا تھا میں ایلین کو اس گروہ کا روح رواں سمجھ رہا تھا جو ہمارے خلاف جارحانہ تمہیں یاد ہونا چاہیے کہ ہم سب ہی کو ایلین کی ذرا کی پر حیرت تھی۔ وہ اپنی کارکردگی کی بنا پر وہ میری ترجیحات میں آ گیا تھا لیکن راس اینڈا کی موجودگی ثابت ہو جانے کے بعد ایلین کی اہمیت بہت کم ہو کر رہ گئی ہے۔ اس وقت راس اینڈا کا ذہن کام کر رہا ہے ایلین اس کے احکام پر عمل کر رہا ہے۔"

"ایلین کے مارے جانے سے راس اینڈا کو عملی دشواریوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔"

"ضرور کرنا پڑے گا لیکن ہم پولیس اور مقامی انتظامیہ کے ساتھ بھی الجھ جائیں گے۔ اسپتال پر حفاظتی انتظامات مقامی انتظامیہ نے کیے ہیں۔ ہم انہیں جل دے کر چار عدد زخمیوں یا صرف ایلین کو ٹھکانے لگانے میں کامیاب ہو گئے تو پولیس اس داغ کو دھونے کے لیے اپنے پورے وسائل کے ساتھ ہمارے پیچھے لگ جائے گی موجودہ حالات میں ہم اس قسم کی محاذ آرائی کے متحمل نہیں ہو سکتے۔"

"شاید تم یہ سمجھ رہے ہو کہ اس وقت پولیس فورس تمہیں بھولی ہوئی ہے" دریا نے طنزیہ لہجے میں کہا "یہ نہ بھولو کہ ہم دونوں کی گرفتاری میں مدد دینے والوں کے لیے بھاری انعام کا اعلان اس وقت بھی برقرار ہے۔"

"وہ ایک عام سا اعلان ہے۔ اس میں دلچسپی لینے والے ذاتی طور پر کوئی بہت بڑا تیر نہیں مار سکتے۔ کسی محکمے کی باقاعدہ منصوبہ بندی کے ساتھ ہونے والی کارروائی بہت خطرناک ثابت ہو سکتی ہے۔ ایلین جیسے تیسرے درجے کے بدمعاش کو کسی بھی وقت پکڑا جا سکتا ہے۔ اس وقت ہمیں صرف راس اینڈا پر نظر رکھنی چاہیے۔"

"ٹھیک ہے۔ تم جس پر چاہو نظر رکھو۔ میں تو فی الحال باہر نکلنے کی پوزیشن میں نہیں ہوں" دریا نے ہتھیار ڈال دیے۔

دریا کی مسلسل خاموشی کی وجہ سے فضا پر بے چینی اور جمود کی سی کیفیت مسلط تھی وہ دور ہو چکی تھی۔ دریا نے ہم تینوں کو اپنے دکھ میں شریک کر کے اپنے دل کا غبار خاصا ہلکا کر لیا تھا۔ میں نے یہ بات خاص طور پر نوٹ کی تھی کہ ہم لوگوں کے آنے سے پہلے وہ بے ترتیبی میں مصروف تھی اور اس نے ہمارے سامنے ہی گلاس خالی کیا تھا لیکن گفتگو کا سلسلہ شروع ہونے کے بعد اس نے اپنے لیے مزید اسکاچ نہیں انڈیلی تھی۔

میں غزالہ اور سلطان شاہ کو اس کے ساتھ باتوں میں مصروف چھوڑ کر اس کی خواب گاہ سے باہر نکل آیا تاکہ نئی حکمت عملی کے تحت نادرہ سے رابطہ کر سکوں۔

میں وہاں سے چند قدم دور بھی نہیں گیا تھا کہ دریا نے آواز دے کر مجھے دوبارہ اندر بلا لیا۔

"اب کیا تکلیف ہے؟" میں نے کمرے میں پہنچ کر جھنجھلا کے

کچھ بھی پوچھا۔
"میرے ذہن میں ایک نئی بات آئی تھی' سوچا کہ تمہیں آگاہ کر دوں۔" میں جواب میں کچھ کہے بغیر استفسار طلب نظروں سے اس کی طرف دیکھتا رہا۔ وہ قدرے توقف کے بعد اپنی بات جاری رکھتے ہوئے بولا۔ "مکان کی تلاش میں تمہارا طاہرہ سے ٹکرانا ایک اتفاق ہو سکتا ہے لیکن اس سے آگے کا کھیل سوچا سمجھا معلوم ہوتا ہے۔"
"منیر ضروری تجسس پیدا کرنے کے بجائے پوری بات بتاتی رہو یار!" اسے خاموش پا کر میں نے کہا۔
"تمہیں کرائے دار بنانے کے بعد طاہرہ کو تم پر شبہ ہو چکا ہے۔ اس نے گیری ہارٹ کو اپنے شبہات سے باخبر کرنے کے بجائے اپنی کہانی کے ساتھ تم سے رجوع کر کے تمہارا ردعمل دیکھنے کا فیصلہ کیا اور یہاں آ پہنچی۔ ابھی تک وہ تمہاری طرف سے تذبذب میں مبتلا ہے۔ اسے کامل یقین ہو جاتا تو وہ گیری ہارٹ یا جیک طارق کو آگاہ کر چکی ہوتی۔ اس سے اگلی ملاقات میں اس امکان کو ضرور دھیان میں رکھنا۔"
"بہت بہتر!" میں نے جھنجھلا کر کہا اور اس کے کمرے سے نکلا چلا گیا۔
ریا کا نظریہ میری دانست میں بالکل بے سروپا تھا۔ وہ طاہرہ سے مل چکی ہوتی تو ایسی کہانی ہرگز نہ سوچتی۔ طاہرہ ایک باہمت اور مضبوط عورت ضرور تھی لیکن اس میں اتنا حوصلہ نہیں تھا کہ مجھ پر ذرا بھی شبہ ہونے کے بعد وہ میرے ساتھ براہ راست چھیڑ چھاڑ شروع کر پاتی۔
اپنے شوہر کی جرائم پیشہ سرگرمیوں سے پوری طرح باخبر رہنے کی وجہ سے اس کے مزاج میں سازش کے جراثیم موجود ہو سکتے تھے۔ اگر اسے میرے اوپر شبہ ہوتا تو ایک پُرپیچ راستہ اختیار کرنے کے بجائے وہ آسان ترین راہ اختیار کرتی۔ اس کے ذرا سے اشارے پر امریکن سی آئی اے کے افسران نہایت خاموشی سے میرے گرد گھیرا ڈال لیتے اور اس کے شبہات کی تصدیق یا تردید کر دیتے۔ میرے لیے یہ خیال ہرگز ہرگز قابل قبول نہیں تھا کہ طاہرہ یہ بات اپنی ذات تک محدود رکھ کر میرے ساتھ بلی اور چوہے کا کھیل کھیل رہی تھی۔
میں نے ڈرائنگ روم سے نمبر ملایا تو دوسری گھنٹی کے بعد طاہرہ کی مدھم مگر پُرخمار آواز سنائی دی۔
"میں دلاور بول رہا ہوں۔ معلوم ہوتا ہے کہ میں تمہارے آرام میں مخل انداز ہوا ہوں۔"
ریسیور پر اس کی کھنکتی ہوئی نقرئی ہنسی سنائی دی پھر وہ بولی۔ "آپ کو اپنا نام بتانے کی ضرورت نہیں تھی۔ میں آواز سے ہی آپ کو پہچان لیتی۔ آپ کے فلیٹ سے واپس آنے کے بعد میں مسلسل آپ ہی کے بارے میں سوچتی رہی ہوں۔ یہ میری خوش نصیبی ہے کہ اتنی قلیل سی مدت میں دوبارہ آپ سے بات کرنے کی سعادت حاصل ہو رہی ہے۔" الفاظ سے زیادہ خوشی اس کے لب و لہجے سے پھوٹی پڑ رہی تھی۔
"بعض معاملات ایسے ہوتے ہیں کہ وہ چل پڑتے ہیں تو کسی انجام تک پہنچنے تک مسلسل ذہن سے چپکے رہتے ہیں۔ تمہارے جانے کے بعد سے میں تمہارے مسئلے میں الجھا ہوا ہوں۔ کیا تم اس وقت میرے گھر آ سکتی ہو؟"
"کیوں نہیں۔ کیا کوئی خاص بات سامنے آئی ہے؟" اس کی آواز میں تحیر زدہ حسرت پنہاں تھی۔
"خاص بلکہ تم اسے خاص الخاص بھی کہہ سکتی ہو" میں نے ہنس کے کہا "کسی ٹھوس نتیجے پر پہنچنے کے لیے مجھے تمہارے ساتھ کچھ باتیں کرنی ہوں گی۔ اگر تم کو اعتراض نہ ہو تو یہ اسی وقت ہو سکتی ہیں۔"
"مجھے کیا اعتراض ہو سکتا ہے؟ میرے لیے تو یہ خوشی کی بات ہے کہ آپ میری کہانی میں اتنی زیادہ دلچسپی لے رہے ہیں۔ ابھی تو صرف ساڑھے نو بجے ہیں۔ آپ چاہیں تو آدھی رات کو بھی میرے غریب خانے پر آ سکتے ہیں۔ آپ کے لیے میرا دروازہ ہر وقت کھلا رہے گا...... میں شوہر کی جدائی کی آگ میں سلگتی ہوئی ایک تنہا عورت ہوں جسے رشتے داروں نے بھی ٹھکرا دیا ہے۔ تنہائیوں کے ان شب و روز میں آپ کی وجہ سے تبدیلی اور ذرا سی ہلچل پیدا ہو جائے تو یہ میری خوش قسمتی ہو گی۔"
میں اس کی تنہائی اور محرومی کا دکھ سمجھ رہا تھا۔ مجھے اندازہ تھا... جانے کے بعد وہ میری ذات میں کسی عارضی سہارے کا سراغ پا رہی تھی۔ مجھے مدعو کرتے ہوئے اس کی آواز میں ایک عجیب سا لوچ پیدا ہو گیا تھا۔ میں نے فوراً ہی محتاط ہو جانے کا فیصلہ کرتے ہوئے کہا۔ "میں نہیں چاہتا کہ میری وجہ سے تمہاری ذات پر کوئی حرف آئے۔ اکیلی عورت کے گھر آنے والے مرد فرشتہ صفت ہوں تب بھی دوسروں کی نگاہوں میں کھٹکنے لگتے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ تم ادھر آ جاؤ تو زیادہ مناسب ہو گا۔ دیر ہو جانے کی صورت میں تم غزالہ کے ساتھ رک سکتی ہو۔"
"آپ کی خواہش ہے تو میں ابھی آ جاتی ہوں۔" اس کی آواز میں دبی ہوئی حرارت میں یک لخت کمی سی آ گئی۔ "میں مقبول عام سوسائٹی میں ایک بڑے مکان میں رہتی ہوں۔ یہاں کسی کے پاس اتنا وقت نہیں ہے کہ وہ اپنے پڑوسیوں پر دھیان رکھ سکے۔ مجھے کسی وقت آپ کی میزبانی کر کے دلی خوشی ہو گی۔"
"میں ضرور آؤں گا" میں نے اپنے ذہن پر زور دیتے ہوئے کہا۔ "یہ سوسائٹی سے ملحق رہائشی علاقہ ہے نا جو ریلوے لائن کے ساتھ ساتھ آباد ہے۔"
وہ مترنم آواز میں ہنس پڑی۔ "آپ ٹھیک سمجھے۔ نام سے زیادہ ریلوے لائن اس کی پہچان ہے۔ اس مین لائن سے گزرنے

بغیر کوئی ٹرین کراچی سے نہیں نکل سکتی۔ میں ٹرینوں کی گڑگڑاہٹ سننے کی اتنی عادی ہو گئی ہوں کہ کبھی ٹرینوں کی ہڑتال ہو جائے تو شاید مجھے نیند نہیں آسکے گی۔"

"فکر مت کرو۔ تمہیں فلیٹ پر رکھنا ہوا تو غزالہ تمہیں ٹرین کی گڑگڑاہٹ کا کوئی آڈیو کیسٹ سنوا دے گی تاکہ تم سکون کی نیند سو سکو۔" میں نے دانستہ غزالہ کا نام استعمال کرتے ہوئے بے تکلفی سے کہا۔

"آپ بہت دلچسپ آدمی ہیں۔ میں تو مجھے لگنے میں پہنچ رہی ہوں۔" اس نے کہا۔

میں نے فون بند کر کے سگریٹ سلگائی اور دوبارہ صوفے پر دراز ہو گیا۔ نادرہ نے نادانستگی یا روا روی میں اپنے گھر کے محل وقوع کا ذکر کر کے میرے ذہن میں امکانات کے نئے دریچے کھول دیے تھے۔ اگر میں نے نادرہ کے مکان کا محل وقوع صحیح سمجھا تھا تو اس علاقے میں کوئی مکان ہزار یا ڈیڑھ سو گز سے کم رقبے پر نہیں تھا۔ وہ پوری آبادی شارع فیصل اور ریلوے لائن کے درمیان ایک پٹی کی صورت میں پھیلی ہوئی تھی۔ عالی شان مکانات اور مصروف ترین ریلوے لائن کے درمیان قانونی طور پر خالی چھوڑی گئی زمین پر ناجائز قابضین کے جھگیوں، جھونپڑیوں اور شکستہ مکانات کا ایک بے ترتیب جنگل پھیلا ہوا تھا جس کی وجہ سے انسانی آبادی کی حد بندی عملاً ریلوے لائن سے جا ملی تھی۔ نادرہ کے اس مکان کو آسانی کے ساتھ قید خانے کے طور پر استعمال کیا جا سکتا تھا۔ ٹرینوں کی پرشور آمدورفت میں قیدیوں پر بے فکری سے بہ تشدد کیا جا سکتا تھا ایسی سہولتیں کسی پرسکون اور خاموش رہائشی علاقے میں ملنی محال تھیں۔ گیری ہارٹ اسلام آباد میں سرکاری جوڑ توڑ میں مصروف تھا جب کہ اس کا دست راست انسپکٹر حبیب فخر کراچی میں موجود تھا گیری ہارٹ کی واپسی تک حبیب فخر کو نادرہ کے مکان میں رکھا جا سکتا تھا۔

وہ ایک بہت بڑی الجھن تھی جو قدرتی طور پر خود بہ خود دور ہوتی نظر آ رہی تھی۔ میں مسلسل اس فکر میں مبتلا تھا کہ جہانگیر کی فیکٹری اور گھر میں آگ لگنے کے بعد ہمارے لیے شہر میں ایسا کوئی محفوظ ٹھکانا نہیں رہا تھا جہاں ہم اپنے مجرموں سے تھوڑی بہت بازپرس کر سکیں۔ بادی النظر میں نادرہ کا مکان ہماری وہ ضرورت پوری کر سکتا تھا۔ بنیادی مسئلہ یہ تھی کہ نادرہ میرے ساتھ میری شرائط پر تعاون کرنے پر آمادہ ہو جائے۔

میں ان سے متوقع مذاکرات کے بارے میں ایک ذہنی خاکہ بنانے میں مصروف ہو گیا۔

معاً مجھے خیال آیا کہ نادرہ حالات کی بدلی ہوئی بساط پر محض ایک مہرہ نہیں ہمارے رہائشی فلیٹ کی مالک بھی تھی۔ اس نے وہ فلیٹ مجھے اور غزالہ کو ایک ایماندار جوڑا سمجھ کر کرائے پر دیا تھا۔ ہمارے ساتھ ویرا اور سلطان شاہ کو دیکھ کر وہ بدک سکتی تھی۔ اسے پہلا اعتراض یہ ہوتا کہ فلیٹ میں شرائط سے زیادہ افراد رہ رہے تھے۔ مہمان داری کے حوالے سے نادرہ کے اس اعتراض کو عارضی جواب دیا جا سکتا تھا لیکن دوسرا پہلو زیادہ خطرناک ہو سکتا تھا۔ وہ فلیٹ میں اتنی بھیڑ دیکھنے کے بعد میرے بارے میں مختلف شکوک و شبہات میں مبتلا ہو سکتی تھی جب کہ میں اس کے دل و دماغ کی گہرائیوں میں اتر کر اس کا اعتماد جیت لینے کا پروگرام بنائے بیٹھا تھا۔

میں فوراً ہی ویرا کے کمرے میں پہنچ گیا۔ وہاں وہ تینوں پورے انہماک سے باتوں میں مصروف تھے۔ میرے قدموں کی آہٹ پا کے وہ تینوں ہی خاموش ہو کر اس طرح میری طرف دیکھنے لگے جیسے میری مداخلت انہیں پسند نہیں آئی ہو۔ میں نے ان کے چہروں پر ابھرنے والے تاثرات کو یکسر نظرانداز کرتے ہوئے کہا "نادرہ تھوڑی دیر میں یہاں پہنچنے والی ہے۔ میں چاہتا ہوں کہ اسے فلیٹ میں میری اور غزالہ کی ذات کے سوا کسی تیسرے فرد کی موجودگی کا شبہ نہ ہونے پائے۔ زیادہ افراد کی موجودگی سے وہ بھڑک سکتی ہے۔"

"میں تمہاری بات اچھی طرح سمجھ رہی ہوں" ویرا نے سر ہلاتے ہوئے استہزائیہ لہجے میں کہا "تم غزالہ کو کام میں لگا کے تخلیے کے بہانے اسے جھٹکے میں اتارنا چاہتے ہو تو یہ یاد رکھنا کہ اس کے سامنے نہ آنے کے باوجود میری نظریں ہر لمحے تم دونوں پر مرکوز رہیں گی۔ تم نے پٹری سے اترنے کی کوشش کی تو غزالہ ......"

"یہ آپ دونوں کا مذاق ہے" غزالہ نے احتجاج کرنے کے انداز میں اپنا ہاتھ بلند کر کے ویرا کی بات کاٹ دی اور مجھ سے مخاطب ہو کر شگفتہ لہجے میں کہنے لگی۔ "میں اس میں فریق نہیں ہوں۔ مجھے آپ پر پورا اعتبار ہے۔"

"تم نے ذی کو لگام دینے کی کوشش نہیں کی تو یہ اندھا اعتماد کسی دن تمہیں لے ڈوبے گا" ویرا اپنے مصنوعی خول سے باہر آنے ہی رنگ دکھانے لگی تھی۔ وہ سنجیدگی سے غزالہ کو میرے خلاف اکسانے کی کوشش کر رہی تھی۔

"ہم دونوں ایسے بندھن میں جکڑے ہوئے ہیں کہ ڈوبے تو ساتھ ہی ڈوبیں گے۔ ہم میں سے کوئی اکیلا نہیں ڈوبے گا" غزالہ نے خوش دلی سے ویرا کو لاجواب کر دیا۔

سلطان شاہ نے ویرا کی حوصلہ افزائی کرنے کے ارادے سے منہ کھولا ہی تھا کہ فون کی گھنٹی بج اٹھی۔ نادرہ نے فلیٹ کی ہر خواب گاہ میں فون کی اضافی لائن دی ہوئی تھی تاکہ بستر چھوڑے بغیر بھی ہر جگہ فون سے استفادہ کیا جا سکے۔ ویرا نے فوراً ہی ریسیور اٹھا لیا۔

اس نے زبان کھولے بغیر دوسری طرف کی آواز سنی اور خاموشی سے ریسیور میری طرف بڑھا دیا۔

میں نے سوالیہ نگاہوں سے اس کی طرف دیکھا لیکن اس کے کچھ بتانے سے پہلے ہی جہانگیر کی چہکتی ہوئی آواز میرے کانوں میں آگئی "ارے بھئی پیر لوٹا...... چونگا اٹھا کر حبیب شاہ کا روزہ کھول رکھا ہے؟"

"شاباش!" میں نے خشک لہجے میں کہا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ

سلمیٰ نے تمہارے گناہ بخش دیے ہیں۔"

"یار! بس کیا بتاؤں" اس کی آواز ایک دم دھیمی اور پرجوش ہو گئی۔ "بعض ذہین بیویاں کو کبھی کبھی ایسی خوراک ملتی رہنی چاہیے۔ وہ میرے جیسوں سے پٹ کر اتنی سدھری ہے اور ایسی خدمت کی ہے کہ لطف آ گیا...... آج مجھے اندازہ ہوا کہ سلمیٰ در حقیقت اتنی بری نہیں ہے۔ وہ چاہے تو سدھر سکتی ہے لیکن اس کا مسئلہ یہ ہے کہ آج سے پہلے اس نے مصالحت کے بارے میں سوچنے کی کوشش ہی نہیں کی۔"

"وہ تمہاری خودکشی کی آس لگائے بیٹھی تھی۔ زندہ لوٹ کے تم نے اس بے چاری کو مایوس کر دیا ہے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" اس نے بڑے زور سے قہقہہ لگایا میری تائید کی۔ "وہ یہی سمجھ بیٹھی تھی کہ اسے ایک طلاق دینے کے بعد میں جیتے جی اپنا منہ نہیں دکھاؤں گا۔ مجھے دیکھتے ہی وہ ایسے ایسے نادر نخروں میں ڈھلی ہے کہ میرے دل میں ٹھنڈک پڑ گئی" بولتے بولتے اچانک ہی اس کی آواز بلند ہو گئی اور لہجہ بھی تبدیل ہو گیا "ہاں...... سلمیٰ بھی خیریت سے ہے۔ ہمارے درمیان اب کوئی غلط فہمی نہیں رہی۔ تمہارے تجربے کی تقلید کرتے ہوئے میں نے بھی فی الحال ایک زبردست فلیٹ کرائے پر لے لیا ہے۔ ہم لوگ تم سے زیادہ دور نہیں ہیں۔ لو سلمیٰ تم سے بات کرنی چاہ رہی ہے۔"

شاید سلمیٰ اس کے سر پر پہنچ گئی تھی۔ جہانگیر نے میرا جواب سننے سے پہلے ہی شاید ریسیور اسے تھما دیا اور میرے کانوں میں سلمیٰ کی تر و تازہ آواز گونجنے لگی "مبارک ہو! اب ہم تمہارے پڑوسی ہو گئے ہیں۔ ذرا غزالہ سے اچھی سی چائے تیار کروا لو۔ ہم تم سے ملنے آ رہے ہیں۔"

سلمیٰ کی اس نادر شاہی ہدایت سنتے ہی میرا خون خشک ہو گیا۔ مجھے یہ بات ذرا بھی پسند نہیں تھی کہ سلمیٰ وہاں آ کر دیبا کا بگڑا ہوا چہرہ دیکھے اور پھر پیچھے ہوئے بے تکے سوالات کا سلسلہ شروع کر دے۔ دوسری طرف نادرہ بھی مجھ سے ملاقات کے لیے آنے والی تھی۔ فلیٹ میں اتنے لوگوں کا ایک جا ہونا میرے منصوبے کے حق میں زہر ثابت ہو سکتا تھا۔ میں نے بوکھلا کے جلدی سے کہا "ٹھیک...... تم لوگ ضرور آؤ۔ مجھے تمہارا استقبال کر کے خوشی ہوگی لیکن میں تمہاری کوئی خاطر نہیں کر سکوں گا۔ غزالہ، سلطان شاہ کے ساتھ کہیں گئی ہوئی ہے۔"

"اوہ...... پھر تو مزہ نہیں آئے گا" میری تدبیر کارگر رہی اور سلمیٰ کا سارا جوش ٹھنڈا پڑ گیا "پھر ہم ایک آدھ روز میں فون کر کے آئیں گے۔ تمہیں موقع ملے تو تم چکر لگا لینا۔ ہم راجن بلاک میں فلیٹ نمبر... کے پانچویں فلیٹ میں رہ رہے ہیں۔ یہ پرسکون علاقہ تمہیں ضرور پسند آئے گا۔"

میرے پاس اس کی ہاں میں ہاں ملانے کے سوا کوئی چارہ نہیں تھا۔ میرا ذہن نادرہ کی آمد میں الجھا ہوا تھا۔ مجھے یہ خوف بھی لاحق تھا کہ کہیں میری کسی بے احتیاطی کی وجہ سے سلمیٰ اپنا ارادہ تبدیل کر کے دوبارہ ہماری طرف آنے پر تل جائے۔ میں تذبذب رمائی کے عالم میں ہوں ہاں کر کے اسے ٹالتا رہا اور آخر کار اس کا چہکتا ہوا فون نمبر نوٹ کر کے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

فون کا سلسلہ منقطع ہوتے ہی دیبا نے ایک بڑا تلخ و تیکھا سا قہقہہ لگایا اور کہا "اب اسے تم کیا کہو گے؟ میری مانو تو آج اپنی تمام جاننے والیوں کو یہاں جمع کر کے غزالہ سے متعارف کرا دو۔ اسے معلوم ہونا چاہیے کہ تم اس شہر کی عورتوں میں کتنے مقبول ہو!"

"میں ان کی ذات کی طلسمی کشش سے پوری طرح باخبر ہوں" مجھ سے پہلے ہی غزالہ بول پڑی "جس طرح بہت سی عورتیں ہر مرد کے لیے پرکشش ثابت ہوتی ہیں، اسی طرح بہت سے مرد بھی صنف مخالف کے لیے مقناطیسی اثر رکھتے ہیں۔ یہ ایک خداداد خوبی ہوتی ہے جس سے کردار پر کوئی دھبا نہیں آتا۔ آدمی کے ذہن میں کجی ہو تو وہ کسی برائے نام کشش کے بغیر بھی بے راہ روی کا شکار ہو جاتا ہے۔"

غزالہ نے بہت خوبصورتی سے اسے لاجواب کر دیا تھا۔ اس دوران میں، میں آنکھوں ہی آنکھوں میں دیبا کو گھورتا رہا تھا کیونکہ وہ ایک نہایت نازک موضوع میں الجھ رہی تھی۔ میری اور اس کی گہری رفاقت بہت زیادہ پرانی بات نہیں تھی۔ بات طول پکڑتی تو کسی موڑ پر کوئی ناپسندیدہ حوالہ بھی سامنے آ سکتا تھا۔ غنیمت ہوا کہ دیبا نے موقع کی نزاکت محسوس کر کے فوراً ہی خاموشی اختیار کر لی اور میں وہاں سے دوبارہ باہر نکل آیا۔

چند منٹ بعد ڈور بیل کے جواب میں غزالہ دروازے پر گئی اور نادرہ کو اپنے ساتھ ڈرائنگ روم میں لے آئی۔ اس وقت نادرہ کا گلابی چہرہ نیلے کامدار لباس میں کچھ زیادہ ہی دمک رہا تھا۔ وہ دونوں نہایت خوش دلی سے باتیں کرتی ہوئی ڈرائنگ روم میں آئی تھیں۔ میں نے اپنی جگہ سے اٹھ کر نہایت شائستگی سے نادرہ کا استقبال کیا۔ غزالہ اسے وہاں پہنچا کر الٹے قدموں واپس لوٹ گئی۔ اس کا رخ دیبا کے کمرے کی طرف تھا۔

"میرا خیال ہے کہ میں نے یہاں پہنچنے میں زیادہ تاخیر نہیں کی" میری پیش کش پر اس نے ایک صوفہ سنبھال کر خوش خلقی سے کہا "آپ سے ملاقات کا خیال اتنا ہیجان انگیز تھا کہ میں فوراً ہی گھر سے نکل کھڑی ہوئی۔"

"خوب!" میں نے غور سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "اس کا مطلب ہے کہ تنہا ہونے کے باوجود تم گھر میں خاصی بے خودی رہتی ہو۔ تمہیں دیکھ کر یہ اندازہ نہیں لگایا جا سکتا کہ تم بیٹھے بیٹھے اچانک ہی ادھر نکل آئی ہو" میں مصلحت کی بنا پر ابتدا ہی سے بے تکلفانہ ماحول پیدا کرنے کا خواہاں تھا۔

"اگر یہ میری تعریف ہے تو میں آپ کی شکر گزار ہوں" اس نے میرے ذومعنی تبصرے کا برا مانے بغیر کہا "لیکن یہ بات حیرت ناک ہے کہ آپ سے پہلے غزالہ بھی یہی بات کہہ چکی ہے۔ میرے لیے یہ احساس بہت توہین آمیز تھا کہ کوئی عورت یہ سوچے کہ میں

اس کے شوہر سے ملاقات کرنے کے لیے غیر معمولی تیاری کر کے آئی ہوں۔"

"تم غلط سمجھی ہو۔ فوزیہ ایسی عورت نہیں ہے۔ اس نے تمہارے بارے میں جو محسوس کیا' ساری کی ساری کہہ ڈالا۔ اس کی بات کا کوئی دوسرا مفہوم نکالنے کی کوشش مت کرو۔ وہ کسی کی دل آزاری کو گناہ سمجھتی ہے۔"

"خدا کرے کہ ایسا ہی ہو۔ آپ کی باتوں پر میرا دل خود بہ خود اعتبار کرتا چلا جاتا ہے۔"

میں نے ہلکا سا قہقہہ لگا کر کہا "اور اگر میں جھوٹ بولنا شروع کر دوں؟"

"ہر انسان کی طرح میں بھی جھوٹ اور سچ کو پرکھنے کی صلاحیت رکھتی ہوں۔ جھوٹ سننے کے بعد دل مضطرب سا ہونے لگتا ہے۔ میں اپنے اس قدرتی پیمانے پر پختہ یقین رکھتی ہوں۔"

بات میری توقع سے کہیں پہلے اس موڑ پر آگئی تھی جہاں میں پینترا بدل سکتا تھا۔ میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا "اگر میں یہ کہوں کہ میں ذکی ہوں تو تمہارا ردِعمل کیا ہوگا۔"

"میں اس بات کو مذاق سمجھ کر ٹال دوں گی۔" وہ پورے اعتماد سے بولی "پہلے میں ذکی کو بہت موذی اور سزا کے قابل سمجھتی رہی لیکن آپ سے پچھلی ملاقات کے بعد میں نے ٹھنڈے دل سے اس کے بارے میں سوچا ہے اور میرے خیالات میں نمایاں تبدیلی آئی ہے۔ میں غنی صاحب کی سہل پسندی اور مجبوریوں سے واقف ہوں لیکن ذکی کے ماضی سے لاعلم ہوں۔ ہو سکتا ہے کہ وہ بھی حالات کے جبر کا شکار ہو کر منشیات فروشی کی راہ پر چل نکلا ہو۔ ہمارے ملک میں بہت سے معروف لوگ بلکہ سیاستدان تک ہیروئن کی سوداگری ... میں ملوث ہیں۔ یہ جرم ایسا بھیانک نہیں ہے کہ اس کی پاداش میں ذکی کو اس کے بدترین دشمنوں کے حوالے کر دیا جائے۔ مجھے یقین ہو چکا ہے کہ سی آئی اے والے ہیروئن فروشی کی وجہ سے ذکی کے دشمن نہیں بنے ہیں۔ اس دشمنی کے اسباب کچھ اور ہیں' اسی وجہ سے وہ لوگ یہاں کے قانون سے مدد لینے کے بجائے مجھے اپنا آلۂ کار بنانا چاہ رہے ہیں۔ اگر ہیروئن فروشی پر ذکی کو موت کے شکنجے میں ڈالنے کا ارادہ کر لیا جائے تو پہلے مجھے غنی صاحب کی سزا کو تقدیر کا منصفانہ فیصلہ سمجھ کر قبول کرنا ہوگا۔"

میں حیرت سے آنکھیں پھاڑ کر اس کی وہ تقریر سنتا رہا۔ میں جو باتیں اس کے ذہن میں ڈالنا چاہ رہا تھا' وہ پہلے ہی اس کے دل میں گھر کر چکی تھیں۔ میں نے کہا "تمہاری سوچ کی یہ تبدیلی میرے لیے حیران کن ہے۔ کہیں ایسا تو نہیں کہ ذکی نے تم سے مل کر تمہیں اپنی بے گناہی کا یقین دلایا ہو؟"

"یہ سوچ کی تبدیلی نہیں' سوچ کی ابتدا ہے۔ آپ کی باتوں پر غور کرنے کے بعد میں اس نتیجے پر پہنچی ہوں کہ ذکی گناہ گار ضرور ہے لیکن اتنا بھی نہیں کہ اسے زندہ رہنے کے حق سے محروم کر دیا جائے۔ ذکی نے غنی صاحب کو زبردستی ہیروئن کے کام پر نہیں لگایا ہوگا۔ ان میں بھی کچھ کمزوریاں رہی ہوں گی' اسی وجہ سے وہ غلط راستے پر چل پڑے۔ کم از کم وقت میں اور آسانی کے ساتھ دولت کمانے کی خواہش کے نتیجے میں ایسا ہی ہوتا ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ شوہر کی آزادی اور فرخ کے مستقبل کے حوالے سے اب تمہارے موقف میں کمزوری آ رہی ہے؟" میں نے دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ پوچھا۔

"ہرگز نہیں!" وہ سختی سے بولی "یہ مسائل میری ترجیحات میں اب بھی سرِفہرست ہیں۔"

میں چکرا کر رہ گیا "یعنی تم نے سی آئی اے والوں سے تعاون کا فیصلہ کر لیا ہے؟"

"ابھی فیصلہ نہیں کیا۔ اسی لیے آپ کے ایک فون پر یہاں دوڑی چلی آئی ہوں۔ محسوس یہ ہو رہا ہے کہ نہ چاہتے ہوئے بھی مجھے ان مشتبہ لوگوں کے اشاروں پر چلنا پڑے گا۔"

"سوچ اور عمل کا یہ تضاد میرے لیے ناقابلِ فہم ہے۔" میں نے دھیرے سے کہا۔

"اسے میری مجبوری یا خود غرضی بھی کہا جا سکتا ہے۔ حالات کے بے رحم شکنجے میں پھنس کر انسان کو بعض اوقات اپنی مرضی بلکہ ضمیر کے خلاف بھی بہت کچھ کرنا پڑتا ہے۔" وہ مغموم سے لہجے میں بولی "اگر میرے سامنے کوئی متبادل راستہ موجود ہو تو میں اب بھی ذکی کو بھول سکتی ہوں۔"

"تم کون سے متبادل راستے کی بات کر رہی ہو؟" میں نے اپنی آواز میں سرد مہری سی محسوس کی۔

"عورت کبھی کسی کو اپنا رازداں نہیں بناتی' کسی مجبوری کے تحت اگر بنا بھی لیتی ہے تو اسے مکمل کر اعتماد میں لیتی ہے۔" اس نے آرام دہ صوفے پر بے چینی سے پہلو بدل کے کہا "میں آپ سے مکمل کر بات کروں گی... میرے سامنے آسان ترین راستہ یہ ہے کہ میں سی آئی اے کے خود غرض بھیڑیوں کی خواہشات کے آگے ہتھیار ڈال دوں۔ غنی صاحب کی آزادی اور فرخ کے محفوظ مستقبل کے لیے خود کو ایک تجارتی جنس سمجھ لوں اور ان لوگوں کے قفس کا ایندھن بن جاؤں جو ذکی کا کھوج لگا کے اسے میرے قدموں میں لا سکتے ہیں۔ سی آئی اے والے ذکی کو پکڑ کے لے جائیں گے' غنی صاحب کی سزا معاف کر دی جائے گی' امریکا میں فرخ کا مستقبل محفوظ ہو جائے گا مگر میرے ضمیر کے لیے یہ سب ناقابلِ برداشت ہوگا۔ ایک عمل کو آبرو ریزی سمجھ کر بھی اپنا میرے لیے بہت مشکل ہوگا۔ میرے لیے دوسرا راستہ یہ ہو سکتا ہے کہ میں ذکی کو بھول جاؤں' سی آئی اے والوں کو خاطر میں نہ لاؤں مگر کوئی مجھے اتنا یقین دلا دے کہ امریکا سے آئے ہوئے بھیڑیوں سے بگاڑ پیدا کرنے کے باوجود میں اپنے مقاصد حاصل کر لوں گی... غنی صاحب ہیروئن کی اسمگلنگ کے مجرم تھے۔ وہ اپنے جرم کی نرم سزا بھگت رہے ہیں لیکن فرخ کا کیا قصور ہے؟ میں اس معصوم بچے کو آلام و مصائب سے محفوظ دیکھنا چاہتی ہوں۔"

"فرض کرو کہ ڈیزی خود ہی سامنے آ کر تمہیں اس خط کا یقین دلائے تو تمہارا رد عمل کیا ہو گا؟"

"اس وقت ڈیزی خود خطرات میں گھرا ہوا ہے۔ میں بھانپ رہا ہوں کہ سی آئی اے والے اس کے خون کے پیاسے ہو رہے ہیں۔ ان حالات میں وہ میرے شوہر یا بیٹے کے بارے میں کیا بتا سکتا ہے؟"

"تھوڑی دیر کے لیے فرض کر لو کہ میں ڈیزی ہوں۔ تم سوالات کرتی جاؤ۔ میں جواب دیتا رہوں گا۔ دیکھتے ہیں کہ تمہارے اور اس کے درمیان کس حد تک مفاہمت کا امکان ہے۔" میں نے کہا۔

"اگر آپ کو ڈیزی سمجھ لیا جائے تو میرا پہلا سوال یہی ہو گا کہ اس کو بھول جانے کی صورت میں فرخ کی زندگی اور سلامتی کی کیا ضمانت ہو گی؟ وہ اپنے باپ کے جرم سے بے خبر ایک معصوم بچہ ہے۔" نادرہ نے چند ثانیوں کی خاموشی کے بعد چٹان کی طرح مضبوط لہجے میں سوال کیا۔

"دنیا میں تعلیم و تربیت کے لیے صرف امریکا ہی بہترین ملک نہیں ہے۔ فرخ کو خاموشی سے واپس بلا کر کسی اور ملک میں داخلہ دلا دو جہاں امریکنوں کا زیادہ اثر و نفوذ نہ ہو۔"

وہ زہریلے انداز میں ہنس پڑی۔ "کیا دنیا میں کوئی ایسا خطہ بھی ہے جہاں امریکنوں کا زیادہ اثر و نفوذ نہ ہو؟"

"بیسیوں ملک ہیں۔" میں روانی میں کہہ گیا۔ "تم فرخ کو کہیں بھی بھیج سکتی ہو۔"

"مجھے ایسے صرف چار ملکوں کے نام بتا دیں تاکہ میں ان میں سے انتخاب کر سکوں۔" اس کا لب و لہجہ نیم استہزائیہ اور نیم مستفسرانہ تھا۔ میں اس کی فرمائش پر بوکھلا کر رہ گیا۔

"چین... روس... کیوبا... روس تو خیر ختم ہی ہو گیا۔ گنتی کے تو تم متعدد ملکوں کے نام گن سکتی ہو۔"

"پورے کرۂ ارض پر چین اور کیوبا کے علاوہ صرف لیبیا باقی رہ گیا ہے۔ آپ شاید بھول رہے ہیں۔ چوتھا ملک آپ چار ہفتوں میں بھی نہیں سوچ سکتے۔ ان تینوں ملکوں میں تعلیم کا معیار بہت پست اور داخلے کا معیار بہت سخت ہے۔ میں فرخ کو ایسے کسی اندھے کنوئیں میں نہیں ڈال سکتی جہاں نرم و نازک ٹہنیوں کو جھکا دینے والے سینڈک ذرا سے کو روئے زمین کا سب سے قوی حیوان قرار دیا جاتا ہے۔ روس اب ایک بھولا ہوا خواب بن چکا ہے۔ افغانستان کی سرحدی گھاٹیوں میں اگائی جانے والی افیم ہیروئن بن کر روسیوں کی رگوں میں اتر چکی ہے۔ فتح کل وہ امریکنوں سے زیادہ امریکن بننے کے جنون میں مبتلا ہو چکے ہیں اور امریکا قدرت کا ایک عذاب بن کر ہر طرف چھاتا چلا جا رہا ہے۔"

"یہ سب سیاسی باتیں ہیں۔" میں نے بے اعتنائی سے کہا۔ "سب سیاست میں نہیں پڑنا۔ تم چاہو تو تمہارا فرخ اسی ملک کے کسی اچھے بورڈنگ ہاؤس میں رہ کر اپنی تعلیم جاری رکھ سکتا ہے۔ کراچی، پشاور، نتھیا گلی اور حسن ابدال سے لے کر کاکول تک بیشتر درس گاہوں اور اداروں کا ایک جال بچھا ہوا ہے جہاں تمام ذہنوں کو خاص سانچوں میں ڈھال کر زندگی کے پرعزم سفر کے لیے تیار کیا جاتا ہے۔ میں فرخ کی تعلیم و تربیت کی ذمے داری قبول کرتا ہوں۔"

"ٹھیک ہے!" وہ کسی قدر سنجیدگی سے بولی۔ "آپ نے یہ ذمے داری قبول کر لی۔ میں فرض کیے لیتی ہوں کہ آپ اسے تیار بھی کر لیں گے لیکن کل کلاں کو آپ کسی خون آشام معرکے میں مارے گئے تو میرے فرخ کا کیا بنے گا؟ میں اپنی فریاد لے کر کہاں جاؤں گی؟ میں اس کے سر پر ہاتھ رکھنے والا کہاں سے لاؤں گی؟"

"مفروضات کی بات مت کرو۔" میں نے تلخی سے کہا۔ "لیکن مفروضہ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ اگر تمہاری زندگی اچانک تمہیں دغا دے گئی تو فرخ کا کیا بنے گا... یہ سب بے بنیاد باتیں ہیں۔ آدمی جب تک زندہ رہتا ہے، یہی سوچتا ہے کہ زندگی کا سارا چکر اس کے دم سے چل رہا ہے۔ وہ مرا تو ہر طرف ایک قیامت برپا ہو جائے گی لیکن ایسا نہیں ہوتا۔ مرنے والے خاموشی سے مر جاتے ہیں، دنیا کے کسی کاروبار پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔ مرنے والوں کے جیتے جاگتے عزیز نہیں روتے ہیں پھر غم روزگار میں الجھ کر اس المیے کو بھولنے لگتے ہیں۔ تم رہو یا نہ رہو، ڈیزی تمہارے اکلوتے بیٹے کی دیکھ بھال کرے یا نہ کرے، فرخ اپنی تقدیر کا لکھا پورا کرے گا۔ اس کے بارے میں تمہیں ضرورت سے زیادہ سوچ کر خود کو ہلکان کرنے کی ضرورت نہیں۔ اس وقت تمہیں یہ فیصلہ کرنا ہے کہ تم اپنے ضمیر کی آواز کو نظرانداز کر کے ڈیزی کو خوابِ اجل کے حوالے کر دو گی یا دلیری کے ساتھ دباؤ کا مقابلہ کرو گی۔"

"کاش آپ ایک ماں ہوتے۔" وہ دکھ بھری [illegible] "میں آپ کو کیسے سمجھاؤں کہ میں کیا چاہتی ہوں۔ ایک ماں کے لیے اس کی اولاد کی زندگی ہر ثقافتی اصول کی سربلندی سے [illegible] ہے..."

میں نے نادرہ کی بات کاٹ دی اور اس کے ذہن کو پڑھتے ہوئے سخت لہجے میں کہا۔ "میں تم پر اعتماد کر کے ایک اہم اعتراف کرنے والا ہوں۔ تم چاہو تو یہاں سے لوٹتے ہی انسپکٹر جنید طرار میرے اعتراف سے آگاہ کر سکتی ہو۔ میں بدنام زمانہ ایجنٹ ہمارے ملک اور ملکی مفادات کے بدترین دشمن ہیں۔ میں ٹیلی پیتھی جانتا ہوں۔ میں ان خود غرض درندوں اور وطن فروش مجرموں کی مکمل ترین بربادی کا عزم لے کر میدان میں اترا ہوں۔ کیری ہارٹ اور جنید طرار میری کمانڈ میں ہیں۔ میں ان کے خلاف مورچا لگائے بیٹھا ہوں۔ وہ دونوں بلا کے مکار اور خود غرض ہیں۔ اگر تم ان دونوں کی بربادی میں میرے ساتھ تعاون کرو تو میں تمہیں یقین دلاتا ہوں کہ تمہارے مقاصد کے حصول کے ساتھ ہی میں ایک اہم قومی فریضہ بھی سرانجام دے سکوں گا۔"

"ت... آپ... آپ ڈیزی ہیں؟" نادرہ نے فرطِ حیرت سے ہکلاتے

ہوئے سوال کیا۔

"یہ میری بدنصیبی ہے" میں نے ملائمت سے کہا "میری زندہ یا مردہ گرفتاری میں مدد دینے والے کے لیے دو لاکھ ڈالر کے انعام کے ساتھ امریکن گرین کارڈ بھی منتظر ہے۔ میرے اس کھلے اعتراف کے بعد بھی تمہارے لیے یہ راستہ کھلا ہوا ہے۔ تم چاہو تو میرے خلاف مخبری کر کے بہت کچھ حاصل کر سکتی ہو لیکن یہ یاد رہے کہ اب میرے ہاتھ بھی کھلے ہوئے ہیں۔ میں اپنے کسی حریف کو زندہ نہیں چھوڑوں گا۔"

"اوہ خدا!" وہ کپکپاتی ہوئی آواز میں بولی "آپ کیسی بھیانک باتیں کر رہے ہیں؟"

"چند روز پہلے تک ہم دونوں ایک دوسرے کے لیے اجنبی تھے" میں نے سرد اور سپاٹ لہجے میں کہا "لیکن اتفاقات یا پھر مقدر نے ہمیں یکجا کر دیا۔ ہماری ضرورتوں نے ہمیں مالک مکان اور کرائے دار کی صورت میں ایک دوسرے سے متعارف کرایا۔ تمہیں ایک اچھے کرائے دار کی ضرورت تھی، میں ایک اچھے مکان کی تلاش میں تھا۔ بات بن گئی اور ہم ایک کاروباری رشتے میں بندھ گئے۔ اب پتا چلا کہ میری موت تمہارے مسائل کا آسان ترین حل ہے۔ مجھے اپنے گرد پھیلے ہوئے خطرات کا مکمل ادراک ہے۔ میں کسی بھیڑ کی طرح خود کو اپنے خون کے پیاسوں کے حوالے نہیں کروں گا۔ اپنے ہر سانس کے لیے لڑوں گا۔ میری کوشش ہوگی کہ میں اپنے پیچھے لگے ہوئے سفاک بھیڑیوں کو ان ہی کے خون میں نہلا دوں۔ سی آئی اے والوں نے اس بھیانک لڑائی میں تمہارا ایک کردار متعین کر دیا ہے۔ میرا اعتراف تمہارے سامنے ہے۔ حالات نے تمہیں ایک دوراہے پر پہنچا دیا ہے۔ تم میرے ساتھ تعاون کرتی ہو تو سب کچھ جوں کا توں رہے گا۔ اگر تمہارا جھکاؤ سی آئی اے والوں کی پیشکش کی طرف ہے تو مجھے بتا دو۔ میں اسی وقت یہ گھر چھوڑ دوں گا تاکہ تمہیں کسی کڑے امتحان سے نہ گزرنا پڑے۔ تم انہیں بتا دینا کہ میں نے چند راتوں کے لیے تمہاری چھت کے نیچے پناہ لی تھی۔ ان کے شاطر دماغ نے یاوری کی تو وہ مجھے ڈھونڈ لیں گے ورنہ میں ان دونوں کو بے دردی سے ذبح کر کے شہر کے کسی متعفن گٹر میں پھینک دوں گا۔"

"آپ کی باتیں خوف آور ہیں۔ قتل اور خوں ریزی کے ذکر پر میرے پیٹ میں گرہیں سی پڑنے لگتی ہیں" وہ خوف زدہ آواز میں بولی "میرے خدا! سی آئی اے والوں نے مجھ سے رابطہ کیا تو میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ میں کسی خون آشام ڈرامے میں ملوث ہونے والی ہوں۔ کیا یہ سب ٹل نہیں سکتا؟"

"جو لوگ بھیانک عزائم لے کر سات سمندر پار سے یہاں آئے ہیں، وہ آسانی سے خالی ہاتھ لوٹنے پر آمادہ نہیں ہوں گے۔ دوسری طرف میں بھی آسانی سے اپنی گردن ان کے ہاتھ میں نہیں دوں گا۔ یہ موت کا کھیل ہے۔ یہ میری یا ان دونوں کی موت پر ہی ختم ہوگا۔ تم اپنی بدنصیبی کی وجہ سے اس ہولناک بھنور میں پھنس گئی ہو۔ جو کچھ میں کہہ رہا ہوں، وہ ہو کر رہے گا۔ اس میں سے کوئی بات نہیں ٹل سکتی۔"

"آپ سے مشورہ کرتے ہوئے میں سوچ بھی نہیں سکتی تھی کہ آپ ایک قاتل ہیں۔"

"تم نہیں سوچ سکتی تھیں لیکن اب میں نے تمہیں حقیقت بتا دی ہے۔ فیصلہ تمہارے ہاتھ میں ہے۔ وہ دونوں تم پر دباؤ ڈال سکتے ہیں۔ میں کوئی جبر نہیں کروں گا۔ تم سے بس اتنی مہلت چاہوں گا کہ یہ گھر چھوڑ کر کہیں اور منتقل ہو سکوں۔ یہ کام میں ابھی اور اسی وقت بھی کر سکتا ہوں۔"

اس نے دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام لیا اور تڑپتی کراہتے ہوئے بولی "میری عقل ماؤف ہو کر رہ گئی ہے۔ میں آپ سے نہ ملی ہوتی تو آسانی سے ان کے چنگل میں پھنس جاتی۔ یہ جاننے کے بعد کہ آپ ایک قاتل ہیں، مجھے ان حرام زادوں کی باتوں پر اعتبار نہیں رہا۔ آپ شاید گناہوں کی زندگی سے تائب ہو چکے ہیں۔ آپ جیسا شریف اور نیک نفس انسان اتنا سفاک نہیں ہو سکتا جتنا انہوں نے بتایا ہے۔" وہ اپنی جگہ چھوڑ کر مضطربانہ انداز میں میرے پہلو میں آ بیٹھی اور میرا شانہ جھنجھوڑتے ہوئے کہنے لگی "وہ ناقابل اعتبار درندے ہیں۔ میں آپ کی ہدایات پر حرف بہ حرف عمل کروں گی۔ اب مجھے شمی صاحب کی آزادی اور فروغ کے تابناک مستقبل کے ساتھ آپ کی زندگی بھی عزیز ہے۔ آپ میری رہنمائی کریں کہ مجھے کیا کرنا ہے۔"

میں پوری توجہ سے اس کے ہر رد عمل کا مشاہدہ کر رہا تھا۔ میں نے اندازہ لگایا کہ وہ وہی کچھ کرنے کا ارادہ رکھتی تھی جو کہہ رہی تھی۔ میں نے نرمی سے کہا "پھر تمہیں اس خونیں ڈرامے میں ذرا فعال کردار ادا کرنا ہوگا۔"

"ن... نہیں!" وہ چیخی چیخی اور خوف زدہ آواز میں بولی۔ "میں چوہے کے بچے کو بھی نہیں مار سکتی۔ اس سے پہلے میرا ہارٹ فیل ہو جائے گا۔ میں خون خرابے میں حصہ نہیں لے سکتی..."

"تم میری بات کا غلط مفہوم سمجھ رہی ہو" میں نے نرمی سے کہا "تمہارے خطرناک کام میں خود سر انجام دوں گا۔ تمہیں ابتدا میں میری مدد کرنی ہوگی۔ انہوں نے تم سے رابطہ کیا ہے۔ اب ان کو گھیرنے کے لیے تم ہی کو کام کرنا ہوگا۔ یہ کوئی عملی کام نہیں ہوگا۔ تمہیں فون پر ان سے رابطہ کرنا ہوگا۔ آگے کے مراحل میں سنبھال لوں گا۔"

"میری سمجھ میں نہیں آ رہا کہ ان لوگوں نے آپ جیسے مہذب اور شائستہ آدمی پر اتنی سنگین الزام تراشیاں کیوں کی ہیں" وہ خود کلامی کے سے انداز میں بڑبڑائی "دل اس بات کو قبول نہیں کرتا کہ آپ سفاک اور خود غرض بھی ہو سکتے ہیں۔"

"مجبوری کے عالم میں انسان سے بہت سے جرائم سرزد

رہا تے ہیں۔" میں نے غیر محسوس طریقے پر اس کی برین واشنگ کا
عمل جاری رکھتے ہوئے کہا۔ "ماضی میں مجھ پر بھی بہت سے راز تھے
تمہاری طرح میں بھی ہیروئن بلکہ موت کی سوداگری میں ملوث رہ چکا
ہوں۔ میرے ستارے اچھے تھے کہ میں پابندیوں کی پروا نہ کرتے ہوئے ان کو
توڑ کر ان کے چنگل سے آزاد ہونے میں کامیاب ہو گیا۔ تمہارے
لیے شاید یہ انکشاف حیران کن ہو کہ مجھے اس مذموم دھندے میں
الجھانے والے بھی امریکن ہی تھے۔ یہ خبیث فطرت لوگ آدمی کو
ہر طرف سے گھیرتے ہیں۔ پہلے منشیات فروشی کی راہ پر لگاتے ہیں
پھر اسی حوالے سے بلیک میل کرنا شروع کر دیتے ہیں۔ ان کا منشور
صرف اتنا ہے کہ ہیروئن دنیا بھر میں کہیں بھی معروف اور مقبول ہو
لیکن امریکا میں اس کا فروغ نہیں ہونا چاہیے۔ ان کی پوری
کوشش ہوتی ہے کہ ہیروئن جہاں تیار کی جاتی ہے وہیں اس کی
کھپت پیدا کی جائے۔ مقامی منڈیوں کے فروغ کے بارے میں وہ
صرف اس لیے حساس ہیں کہ اس طرح ہیروئن کی اسمگلنگ کی
راہیں مسدود ہو کر رہ جاتی ہیں۔ وہ عالمی معاشیات کے مسلّمہ
اصولوں کے برعکس امریکا میں ہیروئن کی طلب کو ختم کرنے کے
بجائے اس کی ترسیل میں رکاوٹیں ڈالنے کی کوششیں کر رہے ہیں۔
ان غیر عقلی کوششوں کا نتیجہ یہ نکلا ہے کہ امریکا میں اس نشے کے
داموں کے ساتھ طلب بھی بڑھ رہی ہے اور تمہارے شوہر جیسے
لوگ اس طلب کا شکار ہو رہے ہیں۔"

"آپ نے میری آنکھیں کھول دی ہیں۔" وہ بھرائی ہوئی آواز
میں بولی۔ "افسوس نے جس طرح آپ کی کردار کشی کی تھی اس سے آپ
کی ذات کا بہت خراب تاثر پیدا ہوا تھا لیکن میں دیکھ رہی ہوں کہ
وہ سب جھوٹ تھا۔ آپ ایک مہربان اور نرم دل انسان ہیں۔ میں
اپنے شوہر کی سزایابی کے بعد اس بھری دنیا میں بالکل اکیلی رہ گئی
ہوں۔ آپ جیسا چاہیں گے میں ویسا ہی کروں گی۔ مجھے بس
میرے خوابوں کی تعبیر مل جانی چاہیے۔" اس کی آنکھوں میں نمی سی
چمکنے لگی تھی۔ وہ پرس سے ٹشو پیپر نکال کر اپنی آنکھیں خشک کرنے
لگی۔

"فرخ کا بال بھی بیکا نہیں ہو گا" میں نے پُر خیال لہجے میں کہا۔
"ان دونوں ساتھیوں کے بھی کیفر کردار تک پہنچ جائیں گے اور کسی کو معلوم
بھی نہیں ہو سکے گا کہ اس کھیل میں تم نے بھی کوئی کردار ادا کیا ہے۔
لیکن میں ایک بات سے اب بھی مطمئن نہیں ہوں۔ فرخ امریکا
[illegible] ہے۔ تم پر دباؤ ڈالنے کے لیے وہ اسے ستا سکتے ہیں
لیکن یہ بات ابھی تک ناقابل فہم ہے کہ تم سے سمجھوتا ہونے کے
بعد وہ فرخ کو کیسے آزار پہنچا سکیں گے۔ برطانوی حکومت منشیات کے
معاملے میں بہت سخت ہے۔ وہ لوگ امریکیوں کی سفارش قبول
کر کے اپنے عدالتی نظام پر ہرگز ضرب نہیں لگائیں گے۔"

"شاید آپ یہ کہنا چاہ رہے ہیں کہ وہ لوگ مجھ سے مطلوبہ کام
لینے کے بعد غائب ہو جائیں گے اور میں ان کے زبانی وعدوں کے
بارے میں کسی سے کوئی فریاد نہیں کر سکوں گی؟"

"وہ تمہاری جذباتی کمزوری سے فائدہ اٹھانے کے چکر میں
ہیں۔" میں نے اپنے سر کو اثبات میں جنبش دیتے ہوئے کہا۔ "تم نے
ان سے تعاون نہیں کیا تو وہ تمہیں دہشت زدہ کریں گے۔ تم
پورے خلوص سے تعاون پر آمادہ ہو سکیں تو وہ اپنا الو سیدھا کرنے
کے بعد شاید تمہیں کچھ مالی فائدہ بھی پہنچا دیں لیکن فرخ کی رہائی محض
وعدہ ثابت ہو گی۔"

"آپ کا مطلب ہے کہ مجھے کئی برس تک تنہائی اور بے بسی
کے عذاب سے گزرنا ہو گا؟"

"مجھے افسوس ہے جولیا!" میں نے مغموم لہجے میں کہا۔ "میں
تمہیں جھوٹے سپنوں کے فریب میں نہیں الجھا سکتا۔ تمہارے
مسئلے کا ایک سرا قانونی حل موجود ہے۔ برطانیہ میں مہذب لوگ
بستے ہیں۔ وہ مجرم کو سخت سزا ضرور دیتے ہیں لیکن اس کے متعلقین
کو غیر ضروری اذیتیں نہیں پہنچاتے۔ تمہارا شوہر وہاں طویل
سزائے قید بھگت رہا ہے۔ اس بنیاد پر تمہیں وہاں جانے کی اجازت
مل سکتی ہے۔ تم درخواست دے کر لندن منتقل ہو جاؤ تو تمہیں باقاعدگی سے
فرخ سے ملنے کے بھرپور مواقع ملتے رہیں گے۔ جیل میں فرخ کا رویہ
اچھا رہا تو اسے وقت سے پہلے پیرول پر رہائی مل سکتی ہے۔ قانونی
ذرائع سے بہت کچھ ہو سکتا ہے مگر صرف تمہارے ذریعے... سی
آئی اے والے کچھ بھی نہیں کر سکیں گے۔"

"پہلے میں انکار کر کے ان لوگوں کا رد عمل دیکھنا چاہوں گی۔" وہ
چند ثانیوں تک گہری سوچ میں مستغرق رہنے کے بعد بولی۔ "ہو سکتا
ہے کہ وہ مجھے بلیک میل نہ کریں اور مجھے میرے حال پر چھوڑ
دیں۔"

"ممکن! ایسا ہو سکے" میں نے کہا۔ "اس طرح تم کافی الجھنوں
سے بچ جاؤ گی۔ میں تم سے الگ رہ کر انہیں دیکھوں گا اور تم اپنے
طور پر انگلینڈ جانے کا آغاز کر سکو گی۔"

"آپ اجازت دیں تو میں ابھی سے ان کو فون کر لوں۔ ابھی
دودھ کا دودھ پانی کا پانی ہو جائے گا۔"

"بہت خوشی سے!" میں نے ڈرائنگ روم میں موجود
ایکسٹینشن کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ "چاہو تو میں تمہیں
تحفظ بھی فراہم کر سکتا ہوں۔ یہ یاد رکھنا کہ ان لوگوں سے کھلی
مخاصمت نقصان دہ ثابت ہو سکتی ہے۔"

"میں آپ کے سامنے ہی بات کروں گی" وہ اپنی جگہ چھوڑ کر
فون کے قریب آ بیٹھی۔ اس کے چہرے پر خوف اور تشویش کے
سائے رقص کر رہے تھے۔

ان دونوں کا دیا ہوا فون نمبر بار وہ کو زبانی یاد تھا۔ مجھے معلوم تھا
کہ گیرینا بارٹ اس وقت اسلام آباد میں مصروف تھا۔ اگر اس نمبر
سے جواب ملتا تو دوسری طرف انسپکٹر حنیف لاری کو ہونا چاہیے
تھا۔

سلسلہ مل جانے پر نادرہ پوری کوشش کے باوجود اپنی آواز کی لرزش پر قابو نہ رکھ سکی اور کانپتی ہوئی آواز میں انگریزی میں بولی۔ "میں مسز نادرہ غنی بول رہی ہوں اور مسٹر کبیری بارث سے بات کرنی چاہتی ہوں۔"

اس نے خاموش ہو کر دوسری طرف کا جواب سنا پھر اضطراب کے عالم میں بولنے لگی "مسٹر حبیب! میں تمہاری پیشکش پر مسلسل سوچتی رہی ہوں اور اس نتیجے پر پہنچی ہوں کہ مجھ جیسی بے حیثیت اور اکیلی عورت ایسے کسی خطرناک معاملے میں شرکت نہیں کر سکتی... مجھے امید ہے کہ تم دونوں میری مجبوریوں کو محسوس کرتے ہوئے میری معذرت قبول کر لو گے۔ یہ میرا..."

اس کا فقرہ نامکمل رہ گیا اور آنکھیں خوف سے پھیلنے لگیں۔ دوسری طرف سے جو کچھ کہا جا رہا تھا وہ اتنا سخت تھا کہ نادرہ کا چہرہ دھواں ہونے لگا تھا۔ اس کے چہرے پر موجود میک اپ کی ہلکی سی تہ بھی تیزی سے بدلتے ہوئے ان تاثرات کو چھپانے میں کامیاب نہیں ہو سکی تھی۔

نادرہ کا یہ ردعمل تکلیف دہ تھا مگر اس کا مشاہدہ کرتے ہی میرے وجود میں سکون کی ایک لہر سی سرایت کر گئی اور میں غیر ارادی طور پر اپنے لیے نئی سگریٹ سلگانے میں مصروف ہو گیا۔

نادرہ کے انکار پر دوسری طرف سے شروع کی جانے والی تقریر خاصی طویل اور غالباً سنگین تھی۔ نادرہ نے کئی بار ہکلاتے ہوئے اپنی بات شروع کرنی چاہی لیکن اسے بولنے کا موقع نہیں دیا گیا۔

"ہم... میں نے یہ سب سن لیا" خاصے طویل وقفے کے بعد وہ ہانپتے ہوئے بولی "مجھے... مجھے یہ اندازہ نہیں تھا کہ میرے سامنے ان... انتخاب کی کوئی گنجائش نہیں ہے... تم نے میری آنکھیں کھول دی ہیں۔ مجھے تمہاری مرضی پر چلنا ہو گا۔ میں کل گھر پر رہ کر تمہاری ہدایات کا انتظار کروں گی۔"

اس نے پھر دوسری طرف کی بات سنی اور بے بسی سے کہا۔ "ٹھیک ہے۔ میں کل ملازموں کو چھٹی دے دوں گی اور گھر پر بالکل تنہا رہوں گی... لیکن میں اتنی التجا ضرور کروں گی کہ اگر تمہارا میرے گھر آنے کا ارادہ ہو تو مجھے پہلے سے فون کر دینا۔ ایسا نہ ہو کہ میں تمہارے دھوکے میں کسی چور یا ڈاکو کے لیے اپنے گھر کا دروازہ کھول دوں۔ تمہیں معلوم ہے کہ آج کل شہر کے حالات بہت خراب اور غیر محفوظ ہیں۔"

چند ثانیوں بعد وہ فون بند کر کے صوفے کی پشت گاہ پر سر ٹکا کر یوں گہرے گہرے سانس لے رہی تھی جیسے ابھی ابھی کئی میل دور سے دوڑتی ہوئی وہاں پہنچی ہو۔

مجھے یک طرفہ گفتگو سننے کے بعد مجموعی صورت حال کا اندازہ ہو چکا تھا۔ میں نے نادرہ کو چھیڑنے کی کوئی کوشش نہیں کی بس زخم آمیز نظروں سے اس کا جائزہ لیتا رہا۔ اس کے چہرے کے زیر و بم اور چہرے سے پھوٹ نکلنے والے پسینے سے یہ اندازہ ہو رہا تھا کہ حبیب طرے سے بات کر کے وہ نفسیاتی وحشت میں مبتلا ہو چکی تھی۔

"وہ بھیڑیے کی کھال میں چھپا ہوا بھیڑیا نکلا" سانسوں پر کسی حد تک قابو پانے کے بعد نادرہ پھنسی پھنسی آواز میں بولی "اس کے بارے میں تمہارا اندازہ درست ثابت ہوا۔ اس نے بہت نرم لب و لہجے میں بات شروع کی تھی لیکن میرا انکار سنتے ہی وہ آپے سے باہر ہو گیا۔ اس نے مجھے ایسی ایسی گالیاں دیں جن کا میں تصور نہیں کر سکتی۔ اس نے کوئی لگی لپٹی رکھے بغیر کھلے الفاظ میں دھمکی دی کہ میں نے ان لوگوں کی ہدایت پر عمل نہیں کیا تو میری لاش کا قیمہ سمندری مچھلیوں کو کھلا دیا جائے گا" وہ ایک جھرجھری لے کر خاموش ہو گئی۔

"مجھے شبہ ہے کہ تم سے اپنا کام نکالنے کے بعد بھی وہ کچھ کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں" میں نادرہ کو ان دونوں کی طرف سے پوری طرح بددل کرنے کا ارادہ کر چکا تھا "لیکن میں تمہیں ان کے ناپاک عزائم سے محفوظ رکھوں گا۔ وہ اس کے گھر آنے والی بات کیا تھی؟ تم نے بہت اچھا کیا کہ اسے آنے سے پہلے فون کرنے کے لیے کہہ دیا۔"

"وہ کل کسی وقت میرے گھر آئیں گے اور بتائیں گے کہ آپ کو تلاش کرنے کے لیے مجھے کیا کرنا ہو گا" وہ سہمی ہوئی آواز میں بولی "اس وقت حبیب طرے نے جس انداز میں مجھ سے گفتگو کی ہے اس کی وجہ سے مجھے ان دونوں کا سامنا کرنے کے تصور سے بھی خوف آ رہا ہے۔ وہ پاگل اور جنونی معلوم ہوتے ہیں۔ پتا نہیں کب کس بات پر مشتعل ہو کر مجھے قتل کر ڈالیں۔"

"کچھ نہیں ہو گا" میں نے پُراعتماد لہجے میں اسے تسلی دی۔ "میری خواہش تھی کہ تم ان دونوں کی طرف سے زیادہ دیر تک خوش فہمیوں میں مبتلا رہے بغیر ان کا اصلی چہرہ دیکھ لو۔ یہ کام ہو گیا ہے۔ اب تم گھر جا کر آرام کرو۔ کل شام میں تمہارے گھر پہنچ جاؤں گا۔ مجھے یقین ہے کہ وہ تمہارا بال بھی بیکا نہیں کر سکیں گے" میں نے اسے یہ بتانا ضروری نہیں سمجھا کہ اس وقت کبیری بارث اسلام آباد میں تھا اور امکان یہی تھا کہ وہ اس سے ملنے کے لیے حبیب طرے کے ساتھ نہ آ سکے۔

وہ بہت زیادہ ہراساں تھی۔ وہ خاصی دیر تک میرے پاس رکی رہی۔ اس دوران میں فرزانہ دو مرتبہ ڈرائنگ روم میں آئی لیکن ہماری گفتگو میں کوئی سرگرم حصہ لیے بغیر واپس چلی گئی۔

میں نادرہ کو گھر جا کر آرام کرنے کے لیے کہہ چکا تھا لیکن وہ وہاں سے اٹھتے ہوئے جھجک رہی تھی۔ مجھے ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ تنہا اپنے گھر لوٹنے میں جھجک رہی ہو لیکن اس میں اتنی ہمت بھی نہیں تھی کہ وہ مجھ سے اپنے ساتھ چلنے کی فرمائش کر سکے۔

باتوں ہی باتوں میں مجھے پتا چلا کہ نادرہ اپنے گھر میں ایک ادھیڑ عمر ملازم کے ساتھ رہتی تھی۔ وہ شخص بیک وقت ڈرائیور، چوکیدار اور خانساماں کے فرائض انجام دیا کرتا تھا۔ گھر کے دیگر کام

تمام رات بچے کے لیے دن میں صفائی والی خادمہ کے علاوہ جز وقتی مالی
تھا جو اپنا کام پورا کرکے واپس چلا جاتا تھا۔ اس کا ادھیڑ عمر
کا نام تندرست رہنا ضرور تھا لیکن بنیادی طور پر ایک شریف آدمی
تھا اور کسی واردات کے رونما ہونے کی صورت میں کوئی قابلِ ذکر
مزاحمت نہیں کرسکتا تھا۔

"اگر وہ پستول رکھ ہو سے ہوائی فائر کرسکے تو میں تمہاری تسلی
کے لیے کوئی پستول دے سکتا ہوں۔"

وہ افسردگی سے مسکرا کے بولی "میرے پاس باقاعدہ لائسنس
یافتہ ریوالور ہے لیکن ایک ریوالور کسی بڑے خطرے کو ٹالنے کی
ضمانت نہیں رکھتا۔ بشیر خانساماں سے لے کر ڈرائیور رنگ کے
فرائض انجام دے سکتا ہے لیکن مجھے معلوم ہے کہ فائر کرنا اس کے
بس سے باہر ہے۔ وہ ان لوگوں میں سے ہے جو عمر بھر لڑائی جھگڑے
سے کوسوں دور رہتے ہیں۔ اس میں وہ مردانگی نہیں جو کسی عورت کو
تحفظ دے سکے۔"

نادرہ نے بشیر کا ذکر بڑے عجیب انداز میں کیا تھا۔ کم از کم مجھے
اس کے منتخب الفاظ عجیب سی محسوس ہوئے تھے لیکن وہ میرا
موضوع نہیں تھا۔ میں نے سمجھا بجھا کر نادرہ کو روانہ کر دیا۔

میں نے اس سے کہہ دیا تھا کہ کسی بھی خطرے کی صورت میں
وہ وقت کی پروا کیے بغیر مجھے فون کر سکتی تھی۔ اگلے روز میرے پہنچنے
سے پہلے حسبِ طلب فون نہ آنے کی صورت میں بھی میں نے اسے
فوری رابطے کی ہدایت کی تھی۔

نادرہ کے رخصت ہوتے ہی وہ شخص کمرے سے باہر نکل
آئے۔ فلیٹ میں اس دن بھی ایف ایم مائیکروفون اور ایف ایم بینڈ
والا ریڈیو موجود تھا لیکن یہ ان کی شرافت تھی کہ انہوں نے میری
اور نادرہ کی گفتگو سننے کے لیے وہ آلات استعمال نہیں کیے تھے۔

انہیں نادرہ کی آمد کا مقصد معلوم تھا۔ وہ میرے عزائم سے
بھی باخبر تھے البتہ میرے کئی نظریات سے متفق نہیں تھے۔ انہیں
خاص طور پر شبہ تھا کہ نادرہ میری اصلیت سے واقف ہونے کے بعد
مجھ سے منحرف ہو جائے گی۔

نادرہ سے میری فیصلہ کن بات ہونے تک یہ نکتہ ان کی سمجھ
میں نہیں آیا تھا کہ مجھ سے حقیقی تعارف کے ساتھ ہی جب اسے
اپنے نام نہاد ہمدردوں کا اصل چہرہ نظر آئے گا تو وہ مجھے آسانی سے
نظر انداز نہیں کر سکے گی۔

"مخاطب کو تم اپنی باتوں کے جال میں بری طرح الجھا لیتے ہو۔"
سلطان شاہ نے شکست خوردہ لہجے میں کہا "تمہارا یہ سلوک ہر ایک
کے ساتھ یکساں ہوتا ہے۔ اس میں دوست اور دشمن کی کوئی تمیز
نہیں ہوتی۔"

"میری باتیں اتنی ہی پُرفریب ہوتیں تو نادرہ کے آنے سے پہلے
تمہیں میرا ہم خیال ہو جانا چاہیے تھا۔"

"غلطی انسانوں سے ہی ہوتی ہے۔ ہم میں سے کوئی فرشتہ نہیں
ہے۔ اب احساس ہو رہا ہے کہ تمہاری شخصیت کو تسلیم نہ کرکے
ہم نے ایک غلطی کی تھی اور اب..."

ویرا نے سلطان شاہ کی بات کاٹ دی اور مجھے گھورتے ہوئے
کہا "بلاوجہ وقت برباد کیا جا رہا ہے۔ نادرہ کو اپنا ہم خیال بنانے میں
تمہارا کوئی کمال نہیں ہے۔ کسی کے سامنے موت چلی آ رہی ہو اور
اسے ایک طرف خشک کھائی اور دوسری طرف سمندر نظر آئے تو وہ
اندھی کھائی میں کود کر اپنی ہڈیاں پسلیاں تڑوانے کے بجائے سمندر
میں کودنے کو ترجیح دے گا۔... یہ بتاؤ کہ قتل کے بارے میں تمہارا کیا
پروگرام ہے۔"

"یہ وقت اور موقع محل کی مناسبت سے طے کیا جائے گا۔
اس وقت میں کیا کہہ سکتا ہوں۔"



خوف کے باعث رات کو سکون سے سو بھی نہیں سکی تھی۔ مجھے ساتھ مجھے موجود پا کر نادرہ کے چہرے پر اطمینان پھیل گیا۔

بشیر ایک جاذب نظر اور متین شخص تھا۔ ادھیڑ عمری کے باعث اس کی کنپٹیوں کے بال بالکل سفید ہو چکے تھے لیکن سر کے باقی حصے پر موجود بالوں میں سفیدی کے ساتھ سیاہی بھی نمایاں تھی۔ وہ دبلا پتلا اور دراز قامت کا مالک تھا۔ اس کی آنکھوں سے گہری اداسی کا اظہار ہوتا تھا۔

اس پلاٹ کا رقبہ کافی وسیع تھا لیکن غنی نے شاید اپنی محدود ضروریات کی بنا پر ایک کمرے میں دو منزلہ عمارت بنوائی ہوئی تھی۔ مختصر سی عمارت میں نچلی منزل پر ڈرائنگ اور ڈائننگ روم کے علاوہ مہمان داری کے لیے ایک اٹیچ باتھ خواب گاہ موجود تھی۔ کچن بھی اسی منزل پر تھا۔ کچن سے ملے ہوئے اندرونی زینے اوپر کی منزل کی طرف جا رہے تھے۔ نادرہ نے بتایا کہ اوپر تین خواب گاہیں تھیں جن میں سے ایک بشیر کے تصرف میں تھی۔ وہ غنی کی شادی سے پہلے غنی کا ملازم تھا اور اس کے ساتھ رہتا تھا۔

نادرہ اپنے اس پرانے ملازم سے بہت تحکم سے بات کرتی تھی اور وہ سر جھکا کر اپنی مالکن کے حکم کی تعمیل کرتا تھا۔ اس کے باوجود ان دونوں کے تعلق میں ایک غیر محسوس سی گہرائی معلوم ہوتی تھی۔ میں کئی مرتبہ دھیان دینے کے باوجود اپنے اس احساس کو کوئی معنی نہیں پہنا سکا۔

مکان کا ایک سرسری جائزہ لینے کے بعد میں جیب طر کو اوپر والے کمرے میں قید کرنے کا فیصلہ کر چکا تھا کہ نادرہ نے کچن کے عقب میں لے جاتے ہوئے اس مکان میں ایک تہ خانے کی موجودگی کا انکشاف کیا۔

تہ خانے کا راستہ مکان کے زینوں سے بالکل الگ کچن کے عقب میں تھا۔ اس بند دروازے کو دیکھ کر کسی اسٹور روم کا گمان ہوتا تھا۔ نادرہ نے وہ مضبوط دروازہ کھولا تو نیچے جانے والے نیم تاریک زینے ظاہر ہو گئے۔ اس نے باہر لگا ہوا سوئچ دبا کر زینوں کا راستہ روشن کر دیا۔

تہ خانہ بہت کشادہ اور صاف ستھرا تھا۔ ہر طرف سپاٹ دیواریں ہونے کے باوجود تہ خانے میں تازگی کا احساس تھا۔ وہاں ایک خواب گاہ کی جملہ ضروریات موجود تھیں۔ ایک گوشے میں اٹیچ بنا ہوا باتھ روم بھی نظر آ رہا تھا۔ نادرہ نے بتایا کہ تہ خانے میں اس طرح سے دوہری دیواریں بنائی گئی تھیں کہ وہاں تازہ ہوا کا گزر ہونے کے باوجود اندر کی آوازوں کا باہر سنا جانا ممکن نہیں تھا۔ باتھ روم وغیرہ کے استعمال شدہ پانی کے نکاس کے لیے ایک ٹینک ایک خودکار پمپ سے منسلک تھا اور ٹنکی میں آبی سطح بلند ہونے پر خود چل پڑتا تھا۔

غنی جیسے منشیات فروش کی مشتبہ سرگرمیوں کے لیے ایسے کسی رہائش اور خفیہ تہ خانے کا وجود باعث حیرت نہیں تھا۔ مشکوک مال کے قیام، ذاتی روپوشی اور خفیہ اجلاسوں کے لیے ایسا ایک ٹھکانا اس کی بنیادی ضروریات میں شامل ہو سکتا تھا۔

اس گھر میں جیب طر کے لیے اس سے بہتر کوئی اور جگہ نہیں ہو سکتی تھی۔

میں نے اپنے ساتھ لایا ہوا بارودی سامان ڈرائنگ روم میں ایک صوفے کے عقب میں رکھا تھا لیکن کیری پارٹ کے ماتحت انسپکٹر جیب طر کے لیے متبادل جگہ ملتے ہی میں نے وہ ڈبا بیسمنٹ میں پہنچا دیا۔ اس کمرے کا محل وقوع ایسا تھا کہ میں وہاں پوشیدہ رہ کر نادرہ کے گھر کی نچلی منزل کے بیشتر حصے پر نگاہ رکھ سکتا تھا۔

میں اپنے ساتھ دستی بم اور چند بارودی سرنگیں لے آیا تھا لیکن میرا انھیں استعمال کرنے کا کوئی ارادہ نہیں تھا۔ کسی مرحلے پر جان پر بن جاتی تو وہ دھماکا خیز شعبدے حیرت ناک کام دکھا سکتے تھے۔ میں انھیں ڈبے سے نکال کر جائزہ لے رہا تھا کہ نادرہ چائے کی سجی ہوئی ٹرالی لیے وہیں آ پہنچی۔ وہ بادی النظر میں ان اشیا کی نوعیت کو نہیں سمجھ سکی۔ دور سے دیکھنے میں وہ سب رنگین گیندوں، پیچوں اور کھلونوں سے مشابہ تھیں۔

"ارے! آپ تو یہاں آتے ہی کھلونے لے بیٹھے" وہ آتے ہی بے ساختہ بولی۔

"یہ خاصے خوں خوار کھلونے ہیں۔ ذرا سی بے احتیاطی سے میرے ہاتھ میں بھی پھٹ سکتے ہیں۔ عرف عام میں انھیں چھوٹے دستی بم وغیرہ کہتے ہیں" میں نے خوش مزاجی کا مظاہرہ کرتے ہوئے اسے بتایا اور بے یقینی سے اس کی آنکھیں پھیل گئیں۔

"تو کیا جیب طر کو بے دست و پا کرنے کے لیے ان کی ضرورت بھی پڑ سکتی ہے؟"

"ڈرامے میں حقیقت کا رنگ بھرنے کے لیے یہ سب ضروری ہے۔ ہو سکتا ہے کہ مجھے تمہارے ساتھ بدتمیزی کرنی پڑے۔ ایک آدھ فائر بھی ہو سکتا ہے۔ اسے یقین ہونا چاہیے کہ میں دہشت بن کر اس پر نازل ہوا ہوں۔"

"یہ سب کیے بغیر آپ بشیر کی مدد سے اچانک حملہ کر کے اسے بے دست و پا کر سکتے ہیں۔"

"اس طرح تم بھی اس کی نظروں میں آ جاؤ گی۔ میں اس کے ذہن میں یہ بات ڈالنی چاہتا ہوں کہ تم اس کے ساتھ مخلص ہو مگر میں نے اپنے طور پر تم دونوں کو گھیرا ہے۔ جب تک میرا نام درمیان میں نہ آئے تم مجھ سے اجنبی ہی رہو گی۔ یہ بات بشیر کو بھی اچھی طرح ذہن نشین کرا دینا۔"

"بشیر کے بارے میں آپ فکر نہ کریں۔ وہ قابل اعتماد آدمی ہے۔"

"ملازمت کے علاوہ بھی تمہارا اور اس کا کوئی تعلق ہے؟" میں نے رسانیت سے پوچھا۔

"جی... نہیں... بالکل نہیں" وہ مجھ سے نگاہیں چار کیے بغیر بولی۔ "آپ کو یہ خیال کیسے آیا؟"

"نہیں ایسے ہی" میں نے بات گھماتے ہوئے کہا "بعض خدا ترس لوگ اپنے مفلوک الحال رشتے داروں کو بھی اچھی ملازمت پر رکھ لیتے ہیں تاکہ ان کی عزت نفس کو مجروح کیے بغیر ان کی مدد کر سکیں۔"

"نہیں" میری وضاحت سن کر نادرہ کے چہرے پر اطمینان کی سرخی پھیل گئی "وہ میرا یا غنی کا رشتے دار نہیں، بس پرانا ملازم ہے... یہ بات میں آپ کو پہلے بھی بتا چکی ہوں۔"

"مجھے ہلکا سا شبہ ہوا تھا۔ اس کی وفاداری اور فرماں برداری میں ذاتی لگاؤ بھی جھلکتا ہے۔"

"آپ کا وہم ہے" اس نے فوراً ہی بات اڑا دی "یہ بتائیں کہ حبیب طرہ خانے میں بند رہے گا تو کیا اسے معلوم نہیں ہو جائے گا کہ میں آپ کے ساتھ ملی ہوئی ہوں؟"

"وہ اس گھر کی عمارت سے لاعلم ہے۔ میں اس کو زیر کرتے ہی بے ہوش کر دوں گا اور اسی حالت میں اس کے ہاتھ پیر باندھ کر تہ خانے میں منتقل کر دیا جائے گا۔ اس کے فرشتوں کو بھی معلوم نہیں ہو سکے گا کہ اسے کہاں قید کیا گیا ہے۔ جب بھی ضروری ہوا میں ہی اس کا سامنا کروں گا، تم تہ خانے میں نہیں جاؤ گی۔"

"اسے قید میں رکھ کر آپ کیا مطلب حاصل کرنا چاہتے ہیں؟" وہ الجھ رہی تھی۔

"اصل بات یہ ہے کہ گیری ہارٹ اس وقت کراچی سے باہر ہے۔ حبیب طرہ کو پکڑ لینے کے بعد میں اس کے باس کو گھیرنا چاہتا ہوں۔ ان دونوں کی قسمتوں کا فیصلہ اسی وقت کیا جائے گا جب تمہارا بیٹا امریکا سے خیر و عافیت کراچی پہنچ جائے گا۔ ہو سکتا ہے کہ میں اسی چکر میں غنی کی رہائی کی سودے بازی کرنے میں بھی کامیاب ہو جاؤں۔"

وہ خوش ہو گئی "آپ واقعی بہت دور تک سوچتے ہیں۔ کاش سب کچھ اسی طرح ہو جائے۔ کامیابی اور ناکامی تو اللہ تعالیٰ کے ہاتھ میں ہے لیکن میں ان کوششوں پر آپ کا شکریہ ادا نہیں کر سکتی۔"

اسی وقت فون کی گھنٹی کی واضح آواز نے نادرہ کو چونکا دیا اور وہ تقریباً دوڑتی ہوئی میرے کمرے سے باہر نکل گئی۔ میں نے فوراً دروازہ بند کر لیا اور کمرے کی روشنی گل کر کے اسی کھڑکی کے پیچھے کھڑا ہو گیا۔

وہ میری توقع سے کہیں پہلے لوٹ آئی۔ کمرے میں اندھیرا دیکھ کر وہ چونکی اور باہر ہی رک گئی۔ اس اثنا میں میں خود کمرے سے لابی میں نکل آیا۔

"وہ دس منٹ میں یہاں پہنچ رہا ہے۔ اپنی شناخت کے لیے وہ تین بار مخصوص ہارن بجائے گا اور گاڑی سمیت اندر آئے گا۔" وہ ہانپتے ہوئے ایک ہی سانس میں کہتی چلی گئی۔

"آنے دو۔ میں اسی کمرے میں سے اس پر نگاہ رکھوں گا اور مناسب موقع پر اچانک سامنے آ جاؤں گا۔ تمہیں ایک بہت اہم کام کرنا ہے۔ وہ اکیلا ہو تو اپنے ہاتھ سے اپنے سر کو کھجانا۔ خیال رہے کہ اس وقت یہ کام تمہاری نگاہوں کی رسائی میں ہو۔ اگر وہ اکیلا نہ ہو تو تمہیں سر تک ہاتھ لے جانے کی ضرورت نہیں ہے۔"

"مجھے یوں معلوم ہو رہا ہے جیسے میں کسی جاسوسی ڈرامے میں کوئی کردار ادا کرنے والی ہوں۔" وہ خوف زدہ سی ہنسی کے ساتھ بولی اور واپسی کے لیے مڑ گئی۔ میں نے ذرا بشیر کو بھی یہ بات سمجھا دی۔

اس بار میں نے گیسٹ بیڈ روم کی تاریک کھڑکی کے پیچھے جالی اور پردے کا ایک گوشہ قدرے سرکا کر اپنے مشاہدے کے لیے جگہ بنائی۔ اس مقام سے پوری لابی اور ڈرائنگ روم سمیت ڈرائنگ روم کا خاصا بڑا حصہ صاف نظر آ رہا تھا۔

حبیب طرہ کے آنے کے بعد سے اس ڈرامے کے اختتام تک میرا ہر لمحہ مصروفیت میں گزرنا تھا اس لیے میں نے اس مہلت سے فائدہ اٹھاتے ہوئے سگریٹ سلگائی اور اپنے بنائے ہوئے منصوبے کا تنقیدی جائزہ لینے لگا۔

تھوڑی دیر بعد باہر کسی گاڑی کے ہارن کی مختصر آواز گونجی۔ پھر وقفے وقفے سے یہی آواز تین مرتبہ سنائی دی۔ میں نے غیر ارادی طور پر سگریٹ اپنے جوتے کے تلے سے مسل کر بجھا دی۔

نادرہ کے مکان کا چوبی گیٹ کھلنے کی تیز آواز مجھے اس کمرے تک سنائی دی۔ شاید برسوں سے پھاٹک کے سال خوردہ قبضوں کو روغن نہیں دیا گیا تھا تاکہ اندر رہنے والوں کو پھاٹک کی ہر جنبش کا علم ہو سکے۔ میں گاڑی کے اندر آنے کی آواز نہیں سن سکا کیونکہ اچانک ہی کسی سست رفتار ٹرین کے پہیوں کی آہنی کڑکڑاہٹ اور پرزوں کے شور سے لرزنے لگی تھی۔

قریبی ریلوے لائن سے آنے والی وہ آوازیں گزرتے ہوئے لمحے کے ساتھ میرے اعصاب کے لیے ناقابل برداشت ہوتی جا رہی تھیں۔ وہ غالباً کوئی لمبی مال گاڑی تھی جو نیم جان آبادی کے وسط سے گزر رہی تھی۔ اس کا دور ہوتا ہوا انجن مختصر وقفوں سے طویل سیٹیاں بجا رہا تھا۔

آخر مجھے ڈرائنگ روم میں نادرہ نظر آئی۔ وہ برآمدے کی سمت سے وہاں نمودار ہوئی تھی اور اکیلی تھی۔ وہ کچھ پریشان تھی۔ ڈرائنگ روم میں اندر آنے کے بعد اس نے لمحہ بھر کے لیے گیسٹ بیڈ روم کی طرف دیکھا اور اس کا داہنا ہاتھ سر کی طرف چلا گیا۔ انگلیوں سے اپنے بال کریدتے ہوئے وہ واپس پلٹ گئی۔

میرے لیے وہ خبر اطمینان کا باعث تھی کہ حبیب طرہ تنہا آیا تھا۔ وہ نادرہ کے گھر میں اجنبی ضرور تھا مگر پیشہ ور ہونے کی وجہ سے اس کی جبلی خصوصیات اپنا کام دکھا رہی تھیں۔ اس نے شاید کسی کمرے کا رخ کرنے سے انکار کر دیا تھا جہاں نادرہ اسے لے جا رہی تھی۔ غالباً اسی مجبوری کی وجہ سے نادرہ کسی بہانے سے ڈرائنگ روم میں آئی تھی تاکہ مجھے مطلوبہ اطلاع دے سکے۔

مجھے حیرت تھی کہ اگر حبیب طرہ نے خود ڈرائنگ روم میں آنے سے انکار کر دیا تھا تو اس نے نادرہ کو وہاں آنے کی اجازت کیسے

ملی۔ اگر اس نے اجازت دے ہی دی تھی تو یقیناً جیب کریہہ ہو گیا ہو گا کہ نادرہ کیا کرنے کے لیے اندر آئی تھی۔ نادرہ کا سر کھجانے کا انداز خاصا فطری اور سوچ بچار کا تھا۔ اس وقت میں صرف امید ہی کر سکتا تھا کہ جیب نے نادرہ کی اس حرکت کا مفہوم نہ سمجھا ہو۔

میں نے بس چند ثانیوں تک وہاں رک کر ان کے نمودار ہونے کا لاحاصل انتظار کیا پھر خود ہی باہر نکلنے کا فیصلہ کر کے حرکت میں آ گیا۔

وہ گیسٹ بیڈ روم تھا۔ اس کا ایک دروازہ مکان کی اندرونی سمت میں واقع لابی میں کھلتا تھا۔ دوسرا دروازہ عمارت کے بغلی سمت رخ تھا۔ اگر جیب طر برآمدے میں ہی رکا ہوا تھا تو میرا مکان میں داخل ہونا چوہے دان میں پھنسنے کے مترادف ہو سکتا تھا۔ میں نے تاریک کمرے میں احتیاط سے بغلی سمت کا دروازہ کھولا اور آہستگی سے باہر سرک گیا۔

نادرہ کے مکان کے وسیع احاطے میں بہت زیادہ روشنی کا بندوبست نہیں تھا اور مکان کے دو طرفہ وسیع لان کے مقابلے میں عمارت خاصی مختصر تھی۔ اگر میں عمارت کو چھوڑ کر احاطے کی دیوار سے لگ کر برآمدے کے سامنے پہنچنے کی کوشش کرتا تو عین ممکن تھا کہ فاصلہ زیادہ ہونے کی وجہ سے جیب طر میری گولی کی رینج سے باہر ہو جاتا اور میرے مناسب فاصلے پر پہنچنے سے پہلے ہی مجھے دیکھ لیتا۔ جیم گن بے آواز اور حد سے زیادہ مہلک ضرور تھی لیکن اس میں بڑی خرابی یہ تھی کہ اس کی مار ریوالور یا پستول کی گولی سے بہت کم تھی۔

میں نے پلک جھپکنے میں عمارت کے قریب رہنے کا فیصلہ کیا اور مسلح ہو کر دیوار کے ساتھ ساتھ سامنے بڑھنا شروع کر دیا۔ عمارت کے کونے پر پہنچتے ہی مجھے جیب طر کی چمکتی ہوئی سرخ بی ایم ڈبلیو نظر آ گئی۔ شاید وہ خود ہی گاڑی چلا کر وہاں تک پہنچا تھا۔

میری محتاط پیش قدمی جاری رہی۔ برآمدے کا ایک حصہ نظر آنے لگا۔ در خالی پڑا ہوا تھا۔ میں کسی چیتے کی سی عیاری سے بڑھتے بڑھتے اس جگہ پر پہنچ گیا جہاں سے پورا برآمدہ نظر آ رہا تھا اور وہاں چھائی ہوئی ویرانی میرا منہ چڑا رہی تھی۔ سن گن لینے کے باوجود مجھے جیب طر یا نادرہ کی کوئی آواز نہیں سنائی دی۔

برآمدے کی سمت میں ڈرائنگ روم کے دروازے کے ساتھ ہی کھڑکیاں بھی واقع تھیں۔ دروازہ بند تھا اور کھڑکیوں پر دبیز پردے کھنچے ہوئے تھے لیکن دیکھ نہیں کہا جا سکتا کہ کہاں کون موجود ہو۔ میں نے رکوع کی حالت میں آگے بڑھتے ہوئے ہر طرف نگاہیں دوڑائیں لیکن کہیں کسی ذی روح کا سایہ تک نظر نہیں آیا۔

میں تیزی سے برآمدے میں چڑھ کر ڈرائنگ روم کی دیوار سے چپک کر کھڑا ہو گیا۔

اس وقت میرا دل بہت تیزی سے دھڑک رہا تھا۔ جیب اور نادرہ کے اچانک غائب ہو جانے سے صورت حال یک بہ یک خطرناک بلکہ پراسرار ہو گئی تھی۔

میری نگاہیں تیزی سے حرکت کر رہی تھیں، کان ہر آواز پر لگے ہوئے تھے۔ خطرے کو گرد و پیش میں موجود پا کر میرے حواس خمسہ اپنی پوری صلاحیتوں کے ساتھ بیدار ہو چکے تھے اور چھٹی حس دماغ کو ان پر خطرے کے کوڑے برسا رہی تھی کہ اچانک ہی بند دروازے کے پیچھے سے کسی غیر مرئی کی ہلکی سی آواز سنائی دی۔

میں نے پھرتی سے اپنی جگہ تبدیل کر کے دروازے سے کان لگا دیے۔ کھڑکی بند ہونے کی وجہ سے اندر کی آوازیں باہر نہیں سنائی دے رہی تھیں۔ مرد کے خاموش ہونے پر نادرہ کی آواز آئی۔ میرے لیے وہ بس مردانہ اور زنانہ آوازیں تھیں۔ ان کا کوئی مفہوم سمجھ میں نہیں آ رہا تھا۔

میں اپنی عجلت پر دل ہی دل میں خود کو لعنت ملامت کرنے لگا۔ اگر میں ذرا سی دیر گیسٹ بیڈ روم میں رکا رہتا تو اس غیر متوقع صورت حال سے دوچار ہونے کے بجائے جیب پر حاوی ہوتا۔ شاید اس نے نادرہ کو چکر میں ڈالنے کے لیے اندر جانے میں تردد کیا تھا اور اطمینان کر لینے کے بعد ڈرائنگ روم میں جا بیٹھا تھا۔

وہ میرے منصوبے سے بالکل لاعلم تھا لیکن اس نے اپنی پیشہ ورانہ جبلت کی بنا پر جو چال چلی تھی وہ بہت کامیاب رہی تھی۔ میں پڑا اکڑا اپنی کمین گاہ سے کھلی فضا میں نکل آیا تھا، جیب طر کھلے خطرات سے بچ کر دیواروں کے محفوظ حصار میں جا بیٹھا تھا۔

میں نے کوئی آواز پیدا کیے بغیر دروازے پر ہاتھ کا دباؤ ڈالا۔ میری توقع کے عین مطابق وہ بھی مقفل چوکھٹ کے سوراخ میں پھنسا ہوا تھا۔ ہینڈل گھمائے بغیر دروازہ کھولنا ناممکن تھا۔ یہ خطرہ بھی تھا کہ اندر گھسنے کے بعد جیب نے دروازہ مقفل یا بولٹ کر دیا ہو۔ ایسی صورت میں وقت پر زور آزمائی کر کے بھی دروازہ نہیں کھولا جا سکتا تھا۔ میں نے وہ خطرہ مول لینے کا ارادہ فوراً ترک کر دیا۔

میں نے دوبارہ گیسٹ بیڈ روم کا رخ کیا اور پنجوں کے بل دوڑ لگا دی۔

مجھے دوبارہ اس تاریک کمرے میں پہنچنے میں ایک منٹ بھی نہیں لگا لیکن اعصابی انتشار اور برق رفتاری کی وجہ سے میرا سانس قابو سے باہر ہونے لگا۔

میں نے گیسٹ بیڈ روم کی کھڑکی میں سے باہر جھانکا تو مجھے وہ دونوں خوب صورت ڈرائنگ روم میں ایک دوسرے سے مناسب فاصلے پر بیٹھے ہوئے نظر آئے۔ جیمبر دونوں ہاتھ باندھے اپنی مالکن کے صوفے کے پیچھے کھڑا ہوا تھا۔ شاید جیب نے حفاظتی نقطۂ نظر سے اسے باہر جانے کی اجازت نہیں دی تھی۔

جیب طر میری توقع کے برعکس متوسط قامت اور گٹھے ہوئے کسرتی جسم کا مالک تھا۔ وہ عمر رسیدہ اور گھاگ ہونے کے باوجود بہت چالاک نظر آ رہا تھا۔ اس کے دونوں جبڑوں کی لٹکی ہوئی کھال کی وجہ سے اس کا چہرہ کسی خوفناک بلڈاگ کے چہرے کی طرح نظر آ رہا تھا۔

جیب اپنے صوفے کے کنارے پر بیٹھا نہایت انہماک سے

ہاتھ لہرالہرا کے نادرہ کو کچھ سمجھانے کی کوشش کر رہا تھا۔ اس دوران میں وہ بار بار ڈرائنگ روم کی اس سمت میں دیکھتا جارہا تھا جدھر داخلی دروازہ واقع تھا۔

میں اپنی کمین گاہ کا داخلی دروازہ کھول کر روشن لابی میں نکل گیا۔ وہاں سے ان تینوں میں سے کوئی بھی نظر نہیں آرہا تھا البتہ حبیب کی آواز سنائی دے رہی تھی۔

میں نے داہنی دیوار سے چپک کر پنجوں کے بل ڈرائنگ روم کی طرف بڑھنا شروع کردیا۔ حبیب طُرکی بھاری اور بھنچی آواز بتدریج واضح ہونے لگی۔ وہ نادرہ کو سمجھا رہا تھا کہ ڈیلی ایک وحشی درندہ تھا جسے کھلی فرصت میں جال میں پھانسنا ضروری تھا ورنہ وہ خبطی کی طرح ہزاروں معصوم انسانوں کی زندگیاں تباہ کرسکتا تھا۔ وہ زوردار اور پُرپیچ الفاظ میں بہت کچھ کہہ رہا تھا لیکن اس کی باتوں کا متن یہی تھا۔

میں لابی کی بغلی دیوار عبور کرکے لابی اور ڈرائنگ کے درمیان بنی ہوئی مختصر سی آرائشی دیوار تک پہنچا تو حبیب مجھ سے بمشکل پانچ چھ فٹ کے فاصلے پر تھا۔ میں کسی لمحے ایک قدم بڑھا کر دیوار کی اوٹ سے نکلتا اور اسے اپنی زد میں لے سکتا تھا۔

وہ فاصلہ اتنا مناسب تھا کہ میں فائر کے دھماکے کا خطرہ مول لیے بغیر ہیم گن استعمال کرسکتا تھا۔

میں نے ریوالور جیب میں رکھ کے ہیم گن داہنے ہاتھ میں تھامی اور چشم زدن میں اپنی جگہ سے اچھل کر ڈرائنگ روم میں پہنچ گیا "تینوں ہاتھ اٹھالو۔" میں نے سفاکانہ لہجے میں اپنی بات شروع ہی کی تھی کہ حبیب کا گود میں رکھا ہوا ہاتھ حرکت میں آیا اور اس نے قریبی تپائی پر سے ایک ایش ٹرے اٹھا کر روشن برقی فانوس پر کھینچ ماری۔ فضا میں بلور اور شیشے کے ٹکڑوں کے ٹوٹنے کا پُرشور دھماکا ہوا۔ متعدد روشن بلب ٹوٹ گئے لیکن ڈرائنگ روم تاریکی میں نہیں ڈوب سکا۔

اس بڑے فانوس کے کرسٹلز میں چند بلب بدستور روشن تھے ان کے علاوہ ایک دیوار گیر لائٹ بھی روشن تھی۔ حبیب طُر نے خطرہ بھانپ لیا تھا۔ ایش ٹرے پھینکتے ہی اس نے اپنی جگہ چھوڑ دی تھی۔ وہ اپنی غیر متوقع اور تیز ترین نقل و حرکت سے میری توجہ فیصلہ کو مفلوج کرکے جارحانہ حملے کی مہلت حاصل کرنی چاہ رہا تھا۔

خطرہ صرف حبیب کو نہیں تھا' مجھے بھی اس کی طرف سے اسی قدر شدید خطرہ تھا۔ میری ذرا سی چوک یا غفلت میری مکمل بربادی پر منتج ہوسکتی تھی۔

حبیب طُر حرکت میں آیا ہوا تھا۔ غنیمت یہ تھا کہ وہ مسلح نہیں تھا۔ نادرہ اور بشیر نے مجھے دیکھتے ہی دہشت زدہ ہونے کی بہترین اداکاری شروع کردی تھی۔ وہ دونوں اپنے اپنے ہاتھ بلند کیے خوف سے لرز رہے تھے۔ ڈرائنگ روم کی فضا میں ان کی بلبلاتی اور گھگھیاتی ہوئی بے معنی آوازوں کے علاوہ صرف حبیب طُر کی گندی گندی گالیاں گونج رہی تھیں۔ وہ ان سفلہ فطرت لوگوں میں سے معلوم ہوتا تھا جو اشتعال کے عالم میں غلاظت اور ناشائستگی کے دوالہ کو در پھینک کر بدکلامی اور کالم گلوچ پر اتر آتے ہیں۔

"تم... ولد الحرام... کتیا کے بچے... میں تمہیں چیر کر رکھ دوں گا۔"

چند لمحوں کی مہلت میں وہ بس اسی قدر کہہ سکا۔ ہیم گن کی سب سے بڑی خوبی یہ تھی کہ اس کے استعمال میں فائر کا دھماکا نہیں ہوتا تھا' اسے کلائی سید ھی کیے بغیر بھی چلایا جاسکتا تھا۔

میں نے ہیم گن کے نوزل کا رخ اس کے ٹخنوں کی طرف کرکے ٹریگر دبا دیا۔

نیلگوں شعاعوں کی پتلی سی دھار اس کی داہنی پنڈلی پر پڑی۔ کٹتی ہڈیوں پٹھوں کی گڑگڑاہٹ میں کسی انجن نے تیز رفتاری سے فضا میں گوشت، پوست اور ہڈی کے جل اٹھنے کی وحشت ناک اور ناقابلِ برداشت بدبو پھیلی اور حبیب طُر کی داہنی پنڈلی نے اس کے وجود کا بوجھ سہارنے سے انکار کردیا۔

داہنے گھٹنے سے ذرا نیچے سے اس کی پنڈلی الگ ہو کر ایک طرف جا گری۔ اذیت سے حبیب طُر کا چہرہ مسخ ہوگیا اور وہ توازن خراب ہونے کی بنا پر منہ کے بل قالین پر گر گیا۔ اس کے بھنچے ہوئے دہانے سے اندازہ ہوا کہ وہ پوری قوت سے چیخا تھا لیکن اس کی آواز اسٹیم انجن کی تیز رفتاری میں دب کر رہ گئی۔

میں نے بڑھ کر پوری قوت سے اس کے سر پر ٹھوکر رسید کرنا چاہی' حبیب نے اسی لمحے اپنی دونوں ہتھیلیاں قالین پر ٹیک کر اپنا دھڑ اوپر اٹھانا چاہا اور میری ٹھوکر نے اس کا چہرہ ادھیڑ کر رکھ دیا۔ اس بار حبیب کی چیخ میں نے واضح طور پر سنی کیونکہ انجن کی ردّن خاموش ہوچکی تھی اور فضا میں صرف پہیوں کی گڑگڑاہٹ باقی رہ گئی تھی۔

"میں تم تینوں کا حشر خراب کروں گا" میں نے سفاکی سے کہا "میرا نام ڈیلی ہے... میرا برا چاہنے والے آج تک روئے زمین پر نہیں پنپ سکے۔"

میرے لیے حبیب طُر کا چہرہ اجنبی تھا لیکن وہ میرے نام بتانے سے پہلے مجھے پہچان چکا تھا۔ وہ نفرت اور حقارت سے مجھے برا بھلا کہتا رہا۔ میری ٹھوکر سے آنے والے زخموں سے خون بہنے کے باعث اس کا چہرہ خون میں رنگنے لگا تھا۔ میں نے اس تصادم کو طول دینے کے بجائے اس کی کنپٹی پر دوسری ٹھوکر رسید کی اور وہ بے دم ہو کر ایک طرف لڑھک گیا۔ اس کے بدن سے کٹی ہوئی پنڈلی چند لمحوں تک اچھلنے اور تڑپنے کے بعد سرد ہوچکی تھی۔ حبیب بھی دو تین جھرجھریاں لینے کے بعد تقریباً بے جان سا ہوگیا۔

نادرہ اپنے ملازم سمیت بدستور ہاتھ اٹھائے کھڑی ہوئی تھی۔ میرے ساتھ ملی بھگت ہونے کے باوجود وہ بہت زیادہ ہراساں نظر آرہی تھی۔ شاید اس نے اپنی زندگی میں اس سے پہلے ایسا سفاکانہ تصادم نہیں دیکھا تھا۔

میں نے جھک کر حبیب طُر کا جائزہ لیا۔ وہ پوری طرح بے ہوش

تھا۔ اسے ہلا جلا کر اپنا اطمینان کرنے کے بعد میں نے ازراہ
... کو باندھ کرانے کی ہدایت کی اور ہیم گن جیب میں رکھ لی۔
"کیا... کیا آپ نے اسے مار دیا ہے؟" نادرہ نے میرے
قریب آتے ہوئے خوف زدہ آواز میں پوچھا۔
"ابھی نہیں" میں نے سرد مہری سے کہا "ابھی تو یہ لڑائی میں
ہارے ہوئے سانپ کی طرح بے ہوشی میں ہانپ رہا ہے۔ فی الحال یہ
اسی حالت میں میرا قیدی رہے گا۔ ابھی اس کا وقت پورا نہیں
ہوا۔"

میں نے بشیر کو ہدایت کی کہ وہ حبیب کے ہاتھ پیر باندھ دے۔
اسے معلوم تھا کہ اسے کیا کرنا ہے۔ زبانی منصوبہ بندی کے دوران
شاید اسے اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ حالات اس قدر تشدد آمیز بھی
اختیار کر سکتے ہیں۔ وہ نائیلون کی مضبوط ڈوری سے حبیب کے ہاتھ
باندھتے ہوئے ذرا ڈرا ہوا نظر آ رہا تھا۔ حبیب کی داہنی پنڈلی الگ
ہو جانے کی وجہ سے بشیر نے از خود اس کی دونوں رانوں کو ایک
دوسرے کے ساتھ جکڑ دینے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

حبیب کی مزاحمانہ پھرتی کے سبب نادرہ کے ڈرائنگ روم میں
بھی ابتری پیدا ہو چکی تھی۔ قالین پر حبیب کے خون کا دھبا بھی
نظر آ رہا تھا۔ بشیر نے گیلے کپڑے سے حبیب کا زخم صاف کر کے
اس پر تیز ٹنچر لگائی تو اس کا رد عمل اتنا شدید تھا کہ حبیب بے ہوشی
کے باوجود جھرجھری لے کر رہ گیا۔

میرے اشارے پر بشیر اس کو اپنی پشت پر لاد کر تہ خانے کی طرف
چلا۔ میں نے نادرہ کو اس کے منہ میں ٹھونسنے کے لیے کچھ کپڑا
لانے کی ہدایت کی اور بشیر کے پیچھے ہو لیا۔

حبیب کو بستر کے بجائے قالین پر ہی ڈال دیا گیا۔ میں نے اس
کی آنکھوں کے پپوٹے سرکا کر اندازہ لگایا کہ وہ ایک ڈیڑھ گھنٹے سے
پہلے ہوش میں نہیں آ سکے گا۔ میں نے بشیر کو اوپر بھیج دیا۔

نادرہ دھلے ہوئے پرانے کپڑے کا ایک ڈھیر لے کر آئی تو میں
نے حبیب کے دہانے میں حلق تک کپڑا ٹھونس کر اوپر سے ایک پٹی
باندھ دی۔ تہ خانہ لاکھ ساؤنڈ پروف سہی، میں کوئی غیر ضروری خطرہ
مول لینے کے لیے تیار نہیں تھا۔ اس کام سے فارغ ہو کر میں نے
اچھی طرح جامہ تلاشی لینی شروع کر دی۔

اس کی جیبوں سے اس کے باتصویر شناختی کارڈ کے ساتھ ہی
ایک کار کی چابی، چند بھوتی چابیوں کے ایک گچھے، ٹریولرز چیک اور
غیر ملکی کرنسی سے بھرے ہوئے پرس اور ایک بھرے ہوئے ریوالور
کے علاوہ کئی عجیب و غریب چیزیں بھی برآمد ہو گئیں۔ ان اشیا میں
ایک سادہ سے موٹا قلم بھی شامل تھا جو بادی النظر میں قلم نظر آنے
کے باوجود چھوٹے بور کا دوہرے فائر والا پستول تھا۔ اس میں دونوں
گولیاں موجود تھیں اور مزید چار گولیاں چیونگم کے ایک پیکٹ میں
موجود تھیں۔ فولڈ ہو جانے والا روشن ... دوہری اور بلیڈ
سے زیادہ تیز دھار والا خنجر نما چاقو اور ایک وائرلیس اپریٹس بھی
اس سامان میں شامل تھا۔

اس کی جیبیں خالی کر کے ہم دونوں اوپر آ گئے۔ نادرہ نے
واپسی پر تہ خانے کا دروازہ مقفل کر دیا تو چابی میں نے اپنی تحویل
میں لے لی۔

ڈرائنگ روم میں بشیر اس تصادم کی علامات مٹانے کی
کوششیں کر رہا تھا۔ وہ وفادار ہونے کے ساتھ ہی فرض شناس بھی
تھا اور بغیر کہے اپنے فرائض انجام دینے کا عادی معلوم ہوتا تھا۔
اس نے ٹوٹی ہوئی ایش ٹرے اور فانوس وغیرہ کی کرچیں قالین سے
سمیٹ لی تھیں اور دو برتنوں میں شفاف محلول لیے قالین پر سے
حبیب کے خون کے نشان صاف کرنے میں مصروف تھا۔ مجھے معلوم
تھا کہ قالین کے ریشوں میں جذب ہونے والے خون کے ذرات کو
کسی بھی طرح نہیں نکالا جا سکتا تھا لیکن پھر بھی بشیر کی کوشش قابل
تعریف تھی۔ صفائی ہو جانے کے بعد پہلی نگاہ میں یہ پتا نہیں چل
سکتا تھا کہ قالین کا کوئی حصہ انسانی خون میں آلودہ رہا ہو گا۔

حبیب کی جلی ہوئی داہنی پنڈلی خاصا عبرت ناک منظر پیش
کر رہی تھی۔ کسی بھی زندہ انسان کے ایک عضو کا اس کے جیتے
جاگتے بدن سے الگ ہو جانا کوئی معمولی حادثہ نہیں ہوتا۔ بدن زندہ
ہوتا ہے لیکن اس سے کٹا ہوا عضو موت سے ہم کنار ہو چکا ہوتا
ہے۔ حبیب نے اپنی وہ ٹانگ اپنی سرعت اور جارحیت کی وجہ سے
گنوائی تھی۔ اس میں میرے ارادے کا کوئی دخل نہیں تھا۔ اس
ٹانگ کے نچلے حصے میں پتلون کے جلے ہوئے پائنچے کے ساتھ ہی
موزا اور جوتا بھی موجود تھا۔ وہ ہیم گن کا کمال تھا کہ اس سے
خارج ہونے والی لیزر شعاعوں کی مہلک دھار نے حبیب کی کھال،
گوشت اور ہڈی کو لمحہ بھر میں کاٹ کر رکھ دیا تھا۔

وہ ایک واردات تھی۔ مدافعت اور بقا کی جنگ میں ایک
فریق نے اپنے حریف کو معذور کر دیا تھا لیکن شہر کے بے شمار



اسپتالوں میں ہر روز ایسے سیکڑوں واقعات رونما ہوتے رہتے تھے۔ فرق صرف اتنا ہوا تھا کہ وہاں جاں بہ لب مریض اپنی زندگی کے کسی عذاب سے گلوخلاصی کے لیے سرجنوں کو بھی خوشی اپنے سڑنے "گلنے" یا ناسور بنے ہوئے بیمار اعضا کو کاٹ کر الگ کرنے کی اجازت دے دیتے تھے ہوتا یہی ہے کہ پورے جسم کو مکمل بربادی سے بچانے کے لیے ناکارہ اعضا کو کاٹ کر پھینک دیا جاتا ہے۔ حبیب لہ بھی معاشرے کے جسم سے چمٹا ہوا ایسا ہی ایک ناسور تھا جسے بے دردی سے الگ کر دیا جانا چاہیے تھا۔ میں نے اس کے ساتھ وہی سلوک کیا تھا۔ وہ ایک ایسے خفیہ ادارے کا رکن تھا جسے خوب صورت اور بہترین کاغذی مقاصد کے ساتھ وجود میں لایا گیا تھا لیکن عملی طور پر اسے کرۂ ارض کی ایک ایسی ڈراؤنی طاقت بنا دیا گیا تھا جس سے دوست اور دشمن "سب ہی لرزہ براندام رہتے تھے۔

یہ اس کی بدقسمتی تھی کہ وہ اپنی زندگی کی باقی ماندہ مہلت گزارنے کے لیے پورے وجود کے ساتھ زندہ نہیں تھا۔ اپنی حماقت کی بنا پر اس کی موت کی پہلی قسط غیر ارادی طور پر مکمل ہو چکی تھی۔

"اس کا کیا بنے گا؟ یہ کٹی ہوئی پنڈلی کب تک یہاں پڑی رہے گی؟" نادرہ نے خون کے کسی بھی داغ سے بے نیاز اس سوختہ شاہکار کو دیکھتے ہوئے وحشت زدہ لہجے میں پوچھا۔

"یہ پنڈلی کسی بھوکے کتے میں بھی دبائی جا سکتی ہے۔ اصل خطرہ اس مسخ کار سے ہے جو باہر کھڑی ہوئی ہے" میں نے اسے یاد دلایا "حبیب کی یہاں موجودگی کے اس نشان سے... جلد از جلد چھٹکارا حاصل کرنا ہوگا۔"

"ارہ! اس کار کا کیا بنے گا؟" میری یاددہانی پر وہ مضطرب ہو گئی۔

"اسے بشیر شہر کے کسی بھی علاقے میں چھوڑ آئے گا۔ تم حبیب کی تلاش میں آنے والوں کو یہی بتاؤ گی کہ وہیں حبیب کو اسی کی گاڑی میں ڈال کر لے گیا تھا۔ انہیں بھول کر بھی شک نہیں ہو سکے گا کہ حبیب تمہارے ہی گھر کے کسی خفیہ تہ خانے میں قید ہے۔"

"پھر یہ منحوس پنڈلی بھی اسی گاڑی میں ڈلوا دیں... اسے دیکھ دیکھ کر میری طبیعت متلا رہی ہے۔"

"اچھا خیال ہے" میں نے اس کی تجویز پر خوش ہو کے کہا "میری طرف سے کیری پارٹ کے لیے یہ انوکھا تحفہ ہوگا۔ حبیب کی قیمتی گاڑی زیادہ دیر تک لاوارث نہیں کھڑی رہے گی۔ گاڑی ان کو ملے گی تو وہ خود سمجھ لیں گے کہ کیا واقعہ رونما ہوا ہے۔ انہیں معلوم ہے کہ میں ایک عجیب گن کا مالک ہوں۔"

"اس گن کی بے آواز دھار دیکھتے ہی میرے رونگٹے کھڑے ہوئے تھے" یہ کیا بلا ہے؟"

"بس اسے جل گن کہہ لو" میں نے اسے ٹالتے ہوئے کہا "دنیا بھر میں ان کی تعداد بہت محدود ہے۔"

ذہن میں ایک بات سما جانے کے بعد میں نے بشیر کو تاکیدی کی مزید رکاوٹ سے روک دیا اور اسے چابی دے کر فوراً ٹیکسی لیا اور ویلیو شال لے جانے کی ہدایت کر دی۔ میں ان حالات میں نادرہ کو اکیلا نہیں چھوڑ سکتا تھا۔ بشیر گاڑی ٹھکانے لگا کے لوٹ آتا تو مجھے بھی واپسی کی آزادی مل جاتی۔

بشیر ہم دونوں کی گفتگو سنتا رہا تھا۔ جاتے ہوئے وہ خاموشی سے حبیب لہ کی بے جان پنڈلی بھی اپنے ساتھ لیتا چلا گیا اور ہم دونوں ڈرائنگ روم ہی کے ایک گوشے میں جا بیٹھے۔

میں جب سے نادرہ کے گھر آیا تھا میرا اپنے ساتھیوں سے رابطہ ٹوٹا ہوا تھا۔ مجھے یقین تھا کہ سلطان شاہ پروگرام کے مطابق مکان کے قرب و جوار میں منڈلا رہا ہوگا اور دونوں طرف بے یقینی اور انتظار کی اذیت سے گزر رہی ہوں گی۔ جن میں باہر نکل کر سلطان شاہ سے بات کرنے کا خطرہ مول لے سکتا تھا "نہ فون کرنا چاہتا تھا۔ مجھے ڈر تھا کہ حبیب لہ کے نادرہ کے گھر آنے کے بعد سے کہیں اس کا فون ٹیپ نہ کر لیا گیا ہو۔ حبیب جو کچھ بھی تھا بہرحال ایک امریکی افسر تھا۔ اس کے ایما پر مقامی حکام فوری طور پر ایسی کوئی بھی کارروائی کرنے پر مجبور ہو سکتے تھے۔

ایک لمحے کے لیے مجھے خیال آیا کہ میں بشیر کو سلطان شاہ کی گاڑی کا نمبر بتا کر اس کے ذریعے سلطان شاہ کو اپنی خیریت کا پیغام بھجوا دوں لیکن وہ کوشش خطرات سے خالی نہیں تھی۔ سلطان شاہ نادرہ کے مکان سے نکلنے والی مشتبہ کار کو اپنی طرف متوجہ پا کر بری طرح بھڑک سکتا تھا۔ حبیب لہ کی طرح بشیر بھی اس کے لیے اجنبی تھا۔ اگر سلطان شاہ اپنی طویل ہوتی ہوئی بے کاری سے اکتا کر کوئی کارنامہ سرانجام دینے پر تل جاتا تو وہاں خاصی ناخوشگوار صورت حال رونما ہو سکتی تھی۔ اگر ایسا نہ بھی ہوتا تو سلطان شاہ غیر ضروری طور پر بشیر کی نظروں میں آ جاتا جب کہ ہم چاروں ان دنوں گمنام اور روپوش رہنے کی کوششوں میں مصروف تھے۔

"میں نے سنا ہے کہ یکساں فریکوئنسی پر کام کرنے والے صرف ایک جیسی ساخت والے ٹرانسمیٹرز ہی کسی آپس میں بات ہو سکتی ہے۔ کیا یہ بات درست ہے؟" نادرہ کے سوال پر میں اپنے خیالات سے چونک پڑا۔

"ہاں" درست ہے لیکن تمہیں اچانک ہی یہ خیال کیوں آیا؟" میں نے پوچھا۔

"آپ انسپکٹر حبیب لہ کو گھیر کر اس کے اسسٹنٹ ڈائریکٹر کیری پارٹ پر ہاتھ ڈالنا چاہ رہے ہیں کیونکہ وہی آپ کے مطالبات کو ماننے یا مسترد کرنے کا اختیار رکھتا ہے۔ اس تناظر سے پیدل ہونے کے بجائے آپ ٹرانسمیٹر پر ان لوگوں سے بات کیوں نہیں کرتے؟ حبیب لہ کا ٹرانسمیٹر دوسروں سے رابطے کا ذریعہ ہوگا۔"

"یہ اس پہ" میں نے جیبت طر کا ایر تیس اپنی جیب سے نکال کر اسے دکھاتے ہوئے کہا "میں اسے استعمال کر کے انہیں ہوشیار نہیں کرنا چاہتا کہ ان کا ایک مواصلاتی آلہ ان کے دشمن کے قبضے میں چلا گیا ہے۔ اس پر ہم ان کی آپس کی باتیں سن سکتے ہیں۔"

"انتظار مختصر کرنے کے لیے فون پر بھی بات کی جاسکتی ہے۔ ہمارے پاس جیبت طر کا فون نمبر موجود ہے۔ وہ یہاں قید ہے تو اس کے ٹھکانے پر کوئی نہ کوئی ضرور موجود ہوگا۔"

"میں اپنے فلیٹ پر بھی بات کرنی چاہ رہا ہوں لیکن تنہا سا فون استعمال نہیں کر رہا۔ مجھے ڈر ہے کہ اب اس پر ہونے والی ہر بات سنی جانے گی۔ اگر انہیں پتا چل گیا کہ میں نے جیبت طر کے بارے میں یہاں سے بات کی ہے تو ہماری ملی بھگت کا راز فاش ہو جائے گا اور ہم مارے جائیں گے۔ بشیر کے آنے کے بعد میں یہاں سے نکلوں گا تو کہیں نہ کہیں سے فون کرنے کی کوشش ضرور کروں گا۔"

"آپ کے مشورے پر میں نے اپنی کوششیں جاری کی ہیں۔ جیبت طر کی دشمنی مول لینے کے بعد اب حق صاحب کی آزادی اور فرخ کے محفوظ مستقبل کا انحصار آپ کی کامیابی پر ہے" وہ اچانک جذباتی ہو کر بولی۔

"حق کی آزادی ایک سنہرا خواب ہے" میں نے کچھ لمحے رک کے پھر اپنا مؤقف دہرایا "مجھے امید نہیں کہ اسے اتنی آسانی سے رہائی مل سکے گی۔ اس بارے میں میں تمہیں عارضی طور پر انگلینڈ منتقل ہونے کا مشورہ دے چکا ہوں۔ ہاں فرخ کے بارے میں میں اپنے وعدے پر قائم ہوں۔ ہماری مہم جوئی کے نتیجے میں اسے کوئی نقصان نہیں پہنچے گا۔"

"پھر بھی کسی وقت مجھے یہ سوچ کر ہول آنے لگتا ہے کہ کہیں میں پتھریلی زمین کے دھوکے میں دلدل پر قدم نہ رکھ دوں۔"

"یہ تمہارا وہم بلکہ خود اعتمادی کی کمی کا نتیجہ ہے" میں نے ہنس کر بے پروائی سے کہا "اپنے وقت پر سب کچھ درست ہوتا چلا جائے گا۔ تم ان باتوں کو چھوڑو اور جلدی سے چائے کی ایک پیالی بنا لاؤ۔"

"میرا خود چائے پینے کو دل چاہ رہا ہے" وہ جھجکی اور خوف زدہ ہنسی کے ساتھ بولی "مگر تنہا کچن میں جاتے ہوئے ڈر لگ رہا ہے۔ آپ ساتھ چلیں تو چائے کے ساتھ سینڈوچ بھی بنالوں گی۔"

"ڈر کس بات کا...؟ تم تو بالکل ہی حوصلہ چھوڑے دے رہی ہو۔"

"وہ... جیبت طر کی ہولناک ٹانگ میرے ذہن سے چپک کر رہ گئی ہے۔"

نادرہ کا وہ خوف میرے لیے تعجب خیز تھا۔ میں اسے مضبوط اعصاب اور قوت ارادی کی مالک سمجھتا چلا آرہا تھا۔ اگر وہ اندر سے اتنی ہی بودی تھی تو شاید کیری بارٹ اور مقامی پولیس کی کڑی باز پرس کو بھی نہیں سہ سکتی تھی۔ اس کی ذرا سی کمزوری میرا بنا بنایا کھیل بگاڑ سکتی تھی۔

ایک نئے خیال کے تحت میں نے اپنی جگہ چھوڑ دی "آؤ چل کر چائے بناتے ہیں۔"

کچن کی طرف جاتے ہوئے وہ میرے ساتھ چپکی ہوئی تھی۔ اس کے بدن سے اٹھنے والی مہک میرے ذہن پر ہلکا ہلکا اثر جمانے لگی۔ وہ خود بھی شاید میری اس کیفیت سے بے خبر نہیں تھی۔ سناٹے میں ایک معذور قیدی کی موجودگی فضا پر منڈلاتے ہوئے خطرات اور گھر کی تنہائی اچانک میرے قدموں کی زنجیر بن گئی اور میں سگریٹ سلگانے کے بہانے ٹھٹک کر رک گیا۔ نادرہ کے ذہن میں جو کچھ بھی رہا ہو میں کسی جذباتی بھنور میں پھنسنے کے لیے آمادہ نہیں تھا۔

نادرہ بھی میرے انتظار میں رکی مگر میں نے اسے آگے ہانک دیا۔ "تم چلو میں آرہا ہوں۔"

کچن میں موقع پا کر میں نے بات دوبارہ شروع کر دی "میں سوچ رہا ہوں کہ گھر میں بشیر کے ساتھ تمہیں مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اسے بار بار کسی کام سے باہر بھی جانا ہوگا۔ تم پر جیبت طر کا خوف طاری رہے گا۔ ایسا نہ ہو کہ اس مسلسل اعصابی تناؤ سے تمہارے ذہن پر منفی اثرات مرتب ہونے لگیں۔"

"آپ ٹھیک کہہ رہے ہیں۔ پہلے میں یہ بات نہیں سوچ سکی تھی" اس نے اعتراف کیا "منصوبہ بندی کے وقت مجھے گمان تک نہیں ہوا تھا کہ عملی صورت حال سے دوچار ہونے کے بعد میرا ردعمل کیا ہوگا... وہ لوگ جب تک جیبت طر کو بازیاب نہیں کرالیتے میرے پیچھے لگے رہیں گے۔"

"کیا یہ مناسب نہیں ہوگا کہ تم بشیر کو لمبی چھٹی دے کر خاموشی سے اپنے کسی رشتے دار کے یہاں منتقل ہو جاؤ اور اپنے دشمنوں کو یہ سمجھنے دو کہ میں نے تم دونوں کو اغوا کر لیا ہے۔"

میری تجویز پر وہ چونک پڑی اور اس نے اپنی بڑی بڑی آنکھیں میرے چہرے پر گاڑ دیں "میں آپ کو بتا چکی ہوں کہ حق کی سزایابی بلکہ گرفتاری کے بعد ہی سب نے میرا ساتھ چھوڑ دیا تھا اور میں تنہا ہو کر رہ گئی ہوں۔ رحیم یار خان میں میری بہن رہتی ہے مگر بہنوئی نے اس پر پابندی لگا دی ہے کہ وہ مجھ سے نہ ملے۔ شاید رونے اور گڑگڑانے پر مجھے وہاں پناہ مل جائے ورنہ دوسرا کوئی ٹھکانا نہیں ہے۔"

"میرا خیال ہے کہ تم اپنی بہن سے رابطہ کرلو تو بہتر رہے گا۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔

"مگر کہاں سے؟ یہ فون تو آپ خطرناک قرار دے چکے ہیں... اور پھر میں چلی گئی تو جیبت طر کا کیا بنے گا؟ اسے آپ کہاں لے جائیں گے؟" اس نے ایک سانس میں کئی سوال کر ڈالے۔

"اگر تم ذہنی طور پر تیار ہو تو فی الحال میرے ساتھ یہاں سے نکل سکتی ہو۔ جیبت طر یہیں بند رہے گا۔ مجھے پورا یقین ہے کہ مکان کو مقفل پا کر کوئی زیادہ تجسس نہیں کرے گا اور جیبت طر وہیں پڑا رہے گا۔ اس کے نصیب سے کوئی وہاں پہنچ بھی گیا تو وہ

گر معقول حیثیت کی واپسی کو میرا بھرپور تعاون تصور کیا جائے گا۔ حیثیت اپنی کہانی میں تمہاری اور جہانگیر کی بے گناہی اور مظلومیت کی تصدیق کرے گا۔ کچھ عرصے بعد تم واپس لوٹو گی تو میرے جیسے شخص کی چند فرضی کہانیاں سنا کر ان کی ہمدردی حاصل کر سکو گی۔"

میری نئی تجویز سنتے ہی اس کا چہرہ کھل اٹھا اور وہ بولی "یہ بالکل مناسب رہے گا۔ جب تک میری کسی متبادل پناہ گاہ کا بندوبست نہیں ہوتا میں فلیٹ میں آپ کے ساتھ رہ لوں گی۔ غزالہ بہت سمجھ دار لڑکی ہے۔ موقع کی نزاکت کو سمجھتے ہوئے وہ میرا وجود برداشت کر لے گی۔" اس کے لب و لہجے سے مجھے کچھ ایسا محسوس ہوا جیسے میرے قریب رہنے کے خیال سے اسے بے پایاں خوشی ہوئی ہو۔

وہ اس کی اپنی سوچ تھی مگر میں اس کے ارادے بھانپ کر بوکھلا گیا۔ اس وقت تک نادرہ نے ورا یا سلطان شاہ کو نہیں دیکھا تھا۔ وہ ایک رات کے لیے بھی فلیٹ میں رکتی تو ان دونوں کی موجودگی سے باخبر ہو کر شکوک و شبہات میں مبتلا ہو جاتی۔

"تم خود ایک بھرپور عورت ہو اور ایک بیوی کی سوچ سے واقف ہو۔ ملاقاتوں کی حد تک غزالہ بہت فراخ دل ثابت ہوگی لیکن جب یہ دیکھے گی کہ چند ملاقاتوں کے بعد ہی تم نے اپنی مالک مکان کو اس کے گھر سے اٹھا کر اپنا سامان یہاں لا رکھا ہے تو وہ حسد اور رقابت کی آنچ میں سلگنے لگے گی۔ اسے قطعی علم نہیں ہے کہ میں تمہارے ساتھ مل کر کسی منصوبے پر کام کر رہا ہوں۔ مجھے اسے ہر بات بتانی پڑ جائے گی۔"

اس نے دانستہ میری طرف جھک کر ایک رسالہ اٹھایا۔ میں نے اس کے بدن اور دبیز زلفوں کا سرسراتا ہوا لمس محسوس کرتے ہی اپنی جگہ چھوڑ دی۔ اس نے لمحہ بھر کے لیے شکایت بھری نظروں سے میری طرف دیکھا اور بولی "میرا خیال ہے کہ میری طرف سے آپ کے دل میں نرم و نازک گوشہ پیدا ہو چکا ہے۔ اگر غزالہ متعصب اور تنگ نظر ہے تو صرف اسی بنا پر حسد میں مبتلا ہو سکتی ہے۔"

"ٹھیک ہے" میں نے گھبرا کے اس موضوع کو وہیں ختم کرتے ہوئے کہا "یہ باتیں بعد میں بھی طے کی جا سکتی ہیں۔ فی الحال ہمیں یہاں سے نکلنے کی تیاری کرنی چاہیے۔"

"اور آپ کتنے اچھے ہیں!" وہ ہولے سے میرا بازو دباتے ہوئے بولی۔

میں فرشتہ نہیں، ایک عام انسان تھا۔ یہ بات ہر شک و شبہ سے بالاتر تھی کہ نادرہ حسینۂ عالم نہیں تو حسین ضرور تھی۔ اس کے بھرے بھرے گداز بدن کا لوچ اور اس کے بے تکلفانہ قرب سے محسوس ہونے والی خوشبوئیں میرے ذہن پر اثر انداز ہو رہی تھیں۔ اس نے دو بار گرم جوشی سے میرا بازو دبایا تو لمحہ بھر کے لیے مجھے یوں محسوس ہوا جیسے بجلی کا کوئی ننگا تار میرے بدن سے آ ٹکرایا ہو۔ میرے وجود کو ایک سنسنی خیز جھٹکا سا لگا لیکن میں اس جھٹکے کی گرفت میں لینے سے پہلے ہی اپنا بازو نادرہ کی گرفت سے چھڑا کر کچن سے باہر نکل گیا۔

وہ کھلکھلا کر ہنس پڑی۔ ہو سکتا ہے کہ وہ نادرہ کی سادہ اور معصومانہ ہنسی رہی ہو مگر مجھے یوں محسوس ہوا جیسے وہ مجھے چڑا رہی ہو، میرے فرار پر مجھے مشتعل کرنا چاہ رہی ہو۔ میں کچن سے ڈرائنگ روم کے یک نشستی صوفے پر جا بیٹھا۔

میں نادرہ کی رہائش کی تجویز پیش کر کے اپنی گردن پھنسا بیٹھا تھا۔ فلیٹ میں چار افراد کی موجودگی میں کسی پانچویں فرد خاص طور سے نادرہ جیسی عورت کی کوئی گنجائش نہیں تھی۔ اس وقت تک نادرہ نے اخلاق سے گری ہوئی کوئی حرکت نہیں کی تھی اور ہر اعتبار سے باوقار نظر آنے کی کوشش کر رہی تھی لیکن میں اپنے تجربے کی بنا پر اس کی آنکھوں میں وہ مخصوص حیوانی چمک دیکھ چکا تھا جو کسی بھی لمحے میرے خرمن صبر و سکون کو جلا کر راکھ کر سکتی تھی۔ غزالہ زمانہ شناس اور سمجھدار ہونے کے ساتھ ہی بہت زیادہ بامروت بھی تھی۔ وہ بہت سی باتوں کو دیکھ کر بھی ان جان بنی رہتی تھی۔ شاید وہ فلیٹ میں نادرہ کی موجودگی کو زیادہ اہمیت نہیں دیتی لیکن ورا اس معاملے میں کمال کی ہونے کے ساتھ ہی ضرورت سے زیادہ طرار اور منہ پھٹ بھی تھی۔ وہ نادرہ کی کسی بھی بے احتیاطی پر بات کا بتنگڑ بنا کر فلیٹ کے ماحول کو بیزار کر سکتی تھی۔ اس کا نازک ترین جذباتی مسئلہ یہ تھا کہ وہ غزالہ کے حق میں میری ذات سے رضاکارانہ طور پر دست بردار ہو چکی تھی۔ کبھی کبھار رو میں بہکتی تو تھوڑی بہت ہیرا پھیری ضرور کر لیتی تھی مگر غزالہ کے بعد وہ خود کو میری سب سے زیادہ توجہ کا حق دار سمجھتی تھی۔ کسی بھی لمحے اسے شبہ ہو جاتا کہ نادرہ اس کی حق تلفی کر کے میرے ساتھ بے تکلف ہونے کی کوشش کر رہی ہے تو وہ نادرہ کو دھکے دے کر فلیٹ سے باہر تک نکال سکتی تھی۔

نادرہ کے لیے شہر کا کوئی بھی ہوٹل مناسب نہیں تھا۔ پورے کراچی میں اس کا ایسا کوئی شناسا یا رشتے دار نہیں تھا جو چند دنوں کے لیے اسے اپنے یہاں پناہ دے دیتا۔ کافی غور و خوض کے بعد میرے ذہن میں جہانگیر کا نام ابھرا۔ شام ہی کو سلمیٰ فون پر بتا چکی تھی کہ ان دونوں نے ہمارے قریب ہی ایک گھر کرائے پر لیا تھا لیکن میں نے جہانگیر کا نام خود ہی مسترد کر دیا۔ وہ طرح دار عورتوں کے معاملے میں حد سے زیادہ ندیدہ تھا دوسری طرف سلمیٰ بھی ہر وقت اس کے بارے میں شکوک و شبہات کا اظہار کرتی رہتی تھی۔ وہ اس حد تک کہہ چکی تھی کہ جہانگیر کسی وقت کسی نوٹنکی کی طوائف کا بھی پیچھا کر سکتا ہے۔ نادرہ کا وجود ان دونوں کے لیے ہولناک مسائل بلکہ مصائب کا سبب بن سکتا تھا۔

وہ دو پیالیوں میں چائے لائی اور دونوں پیالیاں میز پر رکھ کر مسکراتی ہوئی کچن کی طرف چلی گئی۔ میں نے اسے روکنا یا اس سے کچھ پوچھنا ضروری نہیں سمجھا۔

میری چائے کی پیالی خالی ہونے کے قریب تھی کہ وہ اوپر سے

لوٹ آئی۔ اس کے ہاتھ میں درمیانے سائز کا ایک سفری بیگ جھول رہا تھا۔ بیگ ایک کنارے سے رکھ کر وہ چائے نوشی میں میرا ساتھ دینے لگی۔

"تھیلے میں کیا لے آئی ہو؟" چند ثانیوں تک خاموش رہنے کے بعد میں اپنے تجسس پر قابو نہیں رکھ سکا۔

"شب خوابی کا ایک لباس' دو عام جوڑے' زیورات اور نقدی لے آئی ہوں اور روانگی کے لیے پوری طرح تیار ہوں۔" اس نے اپنی کارگزاری پر فخر کا اظہار کرتے ہوئے کہا "بشیر لوٹ آئے تو اسے بھی یہ خوش خبری سنا کر میں آپ کے ساتھ چل دوں گی۔"

"تمہارے خیال میں اب گھر میں ایسی کوئی چیز نہیں رہ گئی جسے چوری کیا جا سکے؟" میں نے پوچھا۔

اس نے اپنے سر کو نفی میں جنبش دیتے ہوئے کہا "روزمرہ استعمال کی چیزیں کون لے جائے گا؟ یہ چیزیں بھی میں اس طرح لائی ہوں کہ مکان کی تلاشی لینے والے بھی اندازہ نہیں لگا سکیں گے کہ کوئی یہاں سے ساری قیمتی اشیا سمیٹ کے رخصت ہوا ہے۔ اس وقت اس گھر کا سب سے بیش قیمت اثاثہ جیون لعل ہے۔"

"ایسا معلوم ہو رہا ہے جیسے تم اپنے گھر سے نکل بھاگنے پر تلی بیٹھی تھیں" میں نے اپنی چائے کی پیالی خالی کر کے کہا "اپنے گھر کے در و دیوار سے ہر شخص کی ایک جذباتی وابستگی ہوتی ہے....."

"مجھے بھی اپنے رچے بسے ہوئے گھر کو چھوڑ کر جاتے ہوئے دکھ ہو رہا ہے لیکن مجھے خوشی ہے کہ میں یہ سب اس گھر کو دوبارہ آباد کرنے کے لیے کر رہی ہوں۔ ممی اور فرخ کے بغیر یہ بے جان در و دیوار اب مجھے کاٹنے کو دوڑنے لگے ہیں۔ اس گھر کی ہر شے اور ہر لمحے سے ان دونوں کی ناقابل فراموش یادیں وابستہ ہیں۔"

"بشیر کو بھی یہاں سے جاتے ہوئے دکھ ہوگا؟" میں نے دھیمے سے کہا۔

"قدرتی بات ہے" وہ بے پروائی سے بولی "اسے مجھ سے بچھڑنے کے خیال سے بہت دکھ ہوگا.... وہ...." وہ بولتے بولتے اچانک رک گئی۔ میرے ہونٹوں پر معنی خیز تبسم پھیل گیا۔ نادرہ کو اندازہ ہو گیا کہ وہ روانی میں غلطی کر گئی ہے۔ اس نے سنبھالا لے کر دوبارہ اپنی بات شروع کی "آپ میری بات کا غلط مفہوم نہ لیں۔ اس بے جان گھر کی تنہائی میں ہم دونوں جاندار دو برس سے ایک دوسرے کے مونس و غم خوار ہیں۔ وہ بہت مخلص اور وفادار نوکر ہے۔ ان اوصاف کی قدر و قیمت کا اندازہ اسی وقت ہوتا ہے جب کوئی تنہائی کے جہنم میں سلگ رہا ہو۔"

"میں اپنا کوئی مفہوم اخذ کیے بغیر کھلے ذہن سے تمہاری باتیں سن رہا ہوں۔"

"یہ اچھی بات ہے" وہ کھسیائی ہوئی ہنسی کے ساتھ بولی "مرد جو چاہے کر لے' اس کی کوئی بات نہیں پکڑی جاتی مگر عورت کو زبان کھولنے سے پہلے دس مرتبہ سوچنا پڑتا ہے کیونکہ اس کی ہر بات کو ہزار معنی پہنائے جاتے ہیں۔ اسی وجہ سے مجھے وضاحت کی ضرورت محسوس ہوئی ورنہ آپ دیکھ ہی رہے ہیں کہ بشیر کس طرح میرے اشاروں پر ناچتا ہے اور ہر لمحے میرے آرام کا خیال رکھتا ہے۔"

"تمہیں اپنی بہن کے گھر کا فون نمبر تو یاد ہے نا؟" میں نے بات بدل دی۔

"اچھی طرح۔ وہ میری اکلوتی بہن ہے۔ اس کا میاں فوج میں کرنل ہے۔ آج کل اس کی پوسٹنگ رحیم یار خان میں ہے۔ سنا ہے کہ وہ بہت خوب صورت اور زندہ شہر ہے جہاں رات گئے تک رونقیں ماند نہیں پڑتیں۔ مجھے وہ شہر دیکھنے کی بڑی آرزو ہے۔"

"میرا خیال ہے کہ تم اپنے جنون کو منالو گی" میں نے جواب میں کہا۔

"ایک بات ہم بھول رہے ہیں" وہ چونک کر بولی "ہماری غیر موجودگی میں جیبٹ فر کے کھانے پینے اور دوسری ناگزیر ضروریات کا کیا بنے گا؟ بھوکا پیاسا رہ کر تو وہ چند ہی روز میں مر جائے گا۔"

"یہ باتیں قبل از وقت ہیں۔ ابھی اسے زیر دام آئے ایک گھنٹا بھی نہیں ہوا۔ اس کے مقدر کا انحصار گیری ہارٹ کے جوابی رویے پر ہوگا۔ وہ چاہے گا تو جیبٹ فر زندہ رہے گا ورنہ ہم اسے بھول جائیں گے۔"

"میرا خیال ہے کہ اب میں ان مسائل میں سر نہ کھپاؤں۔ سوچنے کا کام آپ کے لیے چھوڑ دوں۔"

"ایسا کرلو تو میں تمہارا ممنون رہوں گا۔ سوچنے سے کہیں زیادہ مشکل کام دوسروں کو اپنی بات سمجھانا ہے۔ باتوں میں ایسے ایسے طور الوجود سوال سامنے آتے ہیں جن کا عملی دنیا سے دور کا بھی تعلق نہیں ہوتا۔"

"سوچنے کے لیے آپ کو کسی سہارے کی ضرورت ہو تو میں اس کا بندوبست بھی کر سکتی ہوں۔"

"کیسا سہارا؟" اس بار میرے چونکنے کی باری تھی۔

"آپ کو معلوم ہے کہ غنی صاحب آگ سے کھیل رہے تھے اور دن رات وسوسوں میں گھرے رہتے تھے۔ جب وہ زیادہ پریشانی کے عالم میں ہوتے تھے تو اپنا ذہنی بار ہلکا کرنے کے لیے شراب پیتے تھے۔ اس وقت بھی میرے گھر میں بہت سی قیمتی شرابوں کا ذخیرہ موجود ہے۔ آپ چاہیں تو شغل کر سکتے ہیں۔"

"تو کیا غنی کے ساتھ تم بھی پیتی رہی ہو؟" میں نے اسے گھورا۔

وہ ہنس پڑی "مجھے پینے کی ضرورت ہی پیش نہیں آئی تھی۔ غنی صاحب کی باتوں سے اتنا نشہ ہو جاتا تھا کہ اس سرور کے سامنے ہر نشہ ہیچ نظر آتا تھا۔ محبت کا نشہ ہی کچھ اور ہوتا ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ وہ ذخیرہ غنی کا ہی چھوڑا ہوا ہے؟"

"جی۔ رکھے رکھے وہ ساری شرابیں پرانی ہو رہی ہیں۔ میں نے سنا ہے کہ پرانی شراب مہنگی ہوتی ہے۔"

"شرابی کی بیوی ہونے کا یہ فائدہ ہے کہ شرابوں کے بارے میں تمہاری معلومات کافی زیادہ ہیں لیکن میں بتادوں کہ بوتل میں ہزار برس رہنے کے بعد بھی کوئی شراب پرانی نہیں ہوتی۔ اسے لکڑی کے پیپوں میں مخصوص حالات اور عمل سے گزار کر عمر دی جاتی ہے۔ لوگ کہتے ہیں کہ عورت نئی اور شراب پرانی اچھی ہوتی ہے۔ اسی لحاظ سے اس کی قیمتیں بھی زیادہ ہو جاتی ہیں۔"

"میرے لیے یہ نئی بات ہے۔ میری الماری میں آج بھی غنی صاحب کی برسوں پرانی کئی بوتلیں چھپی ہوئی ہیں۔ میں نے اپنی دانست میں چالاکی دکھائی تھی کہ ان کی لاعلمی میں ان کی بوتلوں کو پرانا کر رہی تھی۔ آج آپ نے حقیقت بتا کر میری ساری محنت پر پانی پھیر دیا۔"

"اسی لیے علم کو جہالت کی موت کہتے ہیں" میں نے ہنس کر کہا۔

"یہاں علم اور جہالت کا ذکر کہاں سے آگیا؟" اس نے حیرانی سے پوچھا۔

"جہالت نہ جاننے کا دوسرا نام ہے اور علم کا مطلب ہی جاننا ہے۔ حقیقت جانتے ہی وہ بت پاش پاش ہو گیا جو تم نے کچھ نہ جانتے ہوئے تراشا ہوا تھا۔ یہ کوئی موضوعاتی بات نہیں ہے۔ اس کا تعلق ذی روح سے لے کر کائنات کے پیچیدہ ترین رازوں تک سے ہے۔"

"آپ جو کچھ کہتے ہیں اس کے حق میں دلائل دیے جاتے ہیں۔ میں نے یہ محسوس کیا ہے کہ آپ کو اپنی کہی ہوئی کوئی بات واپس لینے پر مجبور نہیں کیا جا سکتا۔ جو کہتے ہیں اس پر جم جاتے ہیں۔"

"سوچ سمجھ کر بولا جائے تو ایسا ہی ہوتا ہے۔ میں بحث برائے بحث کا قائل نہیں ہوں۔"

"لیکن آپ نے ابھی تک میرے سوال کا جواب نہیں دیا" اس نے مجھے یاد دلایا۔

"کون سا سوال؟" میں نے انجان بن کے پوچھا۔

"سہارا" اس نے میری آنکھوں میں جھانکتے ہوئے کہا۔ "میرے ساتھ تکلف نہ کریں۔"

"میں تکلفات کا قائل ہی نہیں ہوں۔ اس وقت بے ہوشی کی نہیں، ہوش کی ضرورت ہے" میں نے مضبوط لہجے میں گول مول جواب دے کر اس کو خاموش کر دیا۔

چائے ختم کرنے کے بعد اسے کچھ اور یاد آگیا۔ اس بار وہ مجھ سے معذرت کر کے اوپر گئی تھی۔

اس کی غیر موجودگی میں میں نے سوچا کہ میں گھر سے باہر نکل کر سلطان شمار کو بلالوں اور پھر ہم اسی کے ساتھ مقبول آباد سے روانہ ہو جائیں لیکن پھر وہی بات تھی کہ سلطان شمار مارہ کی نظروں میں آجاتا۔

ڈرائنگ روم کے دروازے پر دستک کی ہلکی سی آواز سن کر میں اچھل پڑا۔

میرے اٹھنے سے پہلے ہی اس دروازے کے بیرونی قفل میں چابی گھومنے کی کھڑ کھڑ کی آواز ابھری اور میرا دل اچھل کر حلق میں آگیا۔ نہ جانے وہ کون تھا اور کس مقصد سے آیا تھا۔

جواب دے.... کیری ہارٹ برائے چیف.... اوور!" مختصر وقفوں سے خالص امریکن لب ولہجے میں وہ پیغام نشر کرنے کے بعد بھاری اور تحکمانہ آواز خاموش ہوگئی اور لائن پر ہلکا ہلکا ریڈیائی شور گونجنے لگا۔

ٹرانسمیٹر پر کیری ہارٹ کی آواز سن کر خوشی سے میرا دل بلیوں اچھلنے لگا۔ ان خبیثوں کی سرکوبی کے سلسلے میں میرا منصوبہ دھیرے دھیرے کامیابیوں کی طرف بڑھتا ہوا محسوس ہو رہا تھا۔

"ان کے گرد جال کس رہا ہے" میں نے کہا۔ میری آواز سنتے ہی نادرہ کا چہرا خوف سے زرد ہوگیا اور وہ اپنے ہونٹوں پر شہادت کی انگلی رکھ کر مجھے خاموش ہونے کے اضطراری اشارے کرنے لگی۔

میں نے اس کی تشویش کا سبب سمجھتے ہوئے اسے بتایا "ایسی عام حالت میں ایسے اپریٹس یک طرفہ کام کرتے ہیں۔ اس وقت یہ آلہ صرف ریسیور ہے جو دوسری طرف کے پیغامات وصول کرے گا۔ ٹرانسمیٹر یعنی پیغامات نشر کرنے والے آلے کا کام نہیں کرے گا۔ یہاں بم بھی پھٹ جائے تو آواز دوسری طرف نہیں سنائی دے گی۔ جب ایک بٹن دبا کر ہم اس پر اپنی آواز دوسروں تک پہنچانے کی کوشش کریں گے تو جب تک وہ مخصوص بٹن دبا رہے گا' یہ آلہ صرف ٹرانسمیٹر بنا رہے گا' دوسری طرف کا کوئی پیغام وصول نہیں کرے گا۔"

"خدا کا شکر ہے کہ آپ یہ سب جانتے ہیں" نادرہ کے دہانے سے اطمینان کا ایک گہرا سانس خارج ہوگیا "میری تو جان ہی نکل گئی تھی کہ آپ بے خبری میں اپنی آواز انہیں سنا رہے ہیں۔"

"اٹ از کیری ہارٹ فار چیف ڈی مشن.... اوور!" خاصے طویل انتظار کے بعد کیری ہارٹ نے دوبارہ اپنا پیغام نشر کیا تو اس کی آواز میں غصے اور جھلاہٹ کی آمیزش تھی۔

"چیف آن لائن۔ کم آن.... اوور!" اس بار چند سیکنڈ بعد ہی جواب آگیا۔ وہ آواز میرے لیے اجنبی نہیں تھی۔ ریڈیائی شور اور تبدیلیوں کے باوجود میں راس الیٹا کی آواز لاکھوں آوازوں میں پہچان سکتا تھا۔

"سر!" سی آئی اے کے اسسٹنٹ ڈائریکٹر کیری ہارٹ کی آواز متوازن ہوگئی "میں شام کی پرواز سے کراچی لوٹ آیا ہوں۔ تمہارے ساتھ پیش آنے والے افسوسناک سانحے پر میں نے پورے انتظامی ڈھانچے کو ہلا کر رکھ دیا ہے۔ اب وہ ولد الحرام ہماری گرفت سے نہیں بچ سکے گا۔ ساری سرکاری ایجنسیاں حرکت میں آچکی ہیں۔ ہم واضح ثبوت کے بغیر اسپیشل ٹاسک فورس کا نام نہیں لے سکتے لیکن میں نے بالواسطہ دباؤ کے حربے استعمال کرکے انہیں مجبور کردیا کہ اس فورس کے اوّل خان کو پورے اختیارات کے ساتھ بحال کرکے ڈپٹی کی گرفتاری پر مامور کیا جائے۔ آج اس کے لیے احکامات جاری ہوگئے ہیں...."

وہ بہت نازک گفتگو تھی۔ میں نے نادرہ کو وہاں سے ٹالنے کے لیے کہا "تم دونوں گیسٹ بیڈ روم میں جاؤ اور میرے سامان کے ڈبے سے کوئی چھیڑ چھاڑ کیے بغیر اسے ایک تھیلی میں ڈال کر ادھر سے لے آؤ۔"

نادرہ کے چہرے کے تاثرات سے فوراً ہی ظاہر ہوگیا کہ وہ میرا مقصد بھانپ گئی تھی لیکن اس نے وہاں رکنے پر اصرار نہیں کیا اور بشیر کو ساتھ لے کر گیسٹ بیڈ روم کی طرف چل دی۔ ان دونوں کی تاریک خلوت کدے کی طرف روانگی پر میرے ذہن میں ایک مرتبہ پھر شیطان کلبلایا لیکن میں نے سر جھٹک کر اپنی پوری توجہ ریسیور سے ابھرنے والی آوازوں پر مرکوز کردی۔

کیری ہارٹ کی رپورٹ جاری تھی ".... میری میز پر [illegible] انسپکٹر حبیب طرا ایک قدم اٹھا بیٹھا ہے۔ ہم [illegible] گھیرنے کے لیے نادرہ نامی جس عورت کو [illegible] وہ خاصی حرامزادی نکلی۔ پہلے اس نے انکار [illegible] دھمکیاں دیں تو اس کا دماغ ٹھکانے پر آگیا۔ میرے [illegible] حبیب اس عورت کو بریفنگ دینے کے لیے گیا تھا لیکن ابھی تک واپس نہیں لوٹا۔ اس کی واپسی میں تاخیر پر مجھے سخت تشویش ہے۔ اوور!"

"تم سب ڈفر ہو۔ سارے سرکاری ملازم ایک جیسے ہوتے ہیں" راس الیٹا نے آواز بلند کیے بغیر بگڑے ہوئے ترش لہجے میں اپنی برہمی کا اظہار کیا "اسے تم سے ہدایت لیے بغیر آگے بڑھنے کی کیا ضرورت تھی؟ تم جانتے ہو کہ پاکستانی دوستی اور دشمنی کے معاملات میں بہت جذباتی بلکہ جنگلی ہوتے ہیں۔ یہ اصولوں کی پروا کیے بغیر قیمت پر کامیابی کا ارادہ لے کر لڑتے ہیں' خود بھی کٹ مرتے ہیں اور اپنے مدمقابل کو بھی پھاڑ ڈالتے ہیں۔ کون سوچ سکتا تھا کہ وہ باسٹرڈ اولاد 'ڈپٹی' کا مڈیو سوچ باندھ کر ایلن کے کیمپ میں گھس آئے گا۔ ایلن آکسیجن ٹینٹ میں شاید اپنی زندگی کے آخری سانس لے رہا ہے اور میں.... خیر مجھے چھوڑو اور میرے سوال کا جواب دو۔ اوور!"

"سر! اسلام آباد میں میرا ایک ٹھکانا نہیں تھا۔ میں مختلف وزارتوں اور دفاتر کے درمیان چکرا کر پھر رہا تھا۔ میرے سوا کسی کو تم سے براہ راست بات کرنے کی اجازت نہیں ہے۔ عورت بھی رہی تھی۔ اس پر ہم نے کافی کام کیا تھا۔ اس سے بڑا احتقانہ [illegible] کیا گیا تھا جو اسے خوش کر سکتا تھا۔ حبیب انتظار نہیں کر سکا۔ اب میں اس کی تلاش میں نکلنے کی اجازت چاہتا ہوں۔ انسپکٹر حبیب ہمارا بہت قیمتی اور تجربے کار افسر ہے.... اوور!"

"میں تمہیں بتا چکا ہوں" راس الیٹا کی آواز قدرے بلند ہوگئی "نیویارک ٹائمز نے پاکستان میں امریکیوں کی بڑھتی ہوئی ہلاکتوں کے بارے میں سترہ دن میں چار خبریں لگائی ہیں۔ میرا اندیشہ ہے کہ اخبار والوں نے اندر کی خبریں نکالنی شروع کردیں تو ایک طوفان آجائے گا۔ ان ہلاکتوں کو سی آئی اے اور فارن آفس [illegible] سر ڈال دیا جائے گا۔ سب لوگوں کی نقل و حرکت پر حفاظت [illegible] خاطر پابندی لگائی گئی ہے۔ ابھی صرف حبیب لاپتا ہے۔ ایسا نہ ہو

ئی بھی تمہاری تلاش میں باہر نکلنے کی ہمت نہ کر سکے۔ ہم
درجے کے اس حقیر ملک میں اپنے کتنے آدمی گنوائیں گے؟

خبار والوں کو میں اچھی طرح جانتا ہوں" سر!" گیری ہارٹ
بھی زہریلی ہو گئی" ان نامہ نگاروں کے معدوں میں مرغن
اور قیمتی شرابیں گلے تک بھری ہوئی ہوں تو یہ اپنی میزوں پر بیٹھے
فون کی مدد سے خبریں ایجاد کرتے رہتے ہیں۔ ان کے
معدے خالی ہوں تو یہ خبروں کی تلاش میں نکلتے ہیں...
بات میرے لیے کیا ہے مگر تم مجھ سے اور میرے فرائض
سے اچھی طرح واقف ہو۔ اپنے میڈیا منیجر سے کہو کہ وہ الفاظ
استعمال کرے۔ اپنی ناکامیوں کا جواز پیش کرنے کے بجائے
ملاقات دے۔ میں جیف کو ضرور تلاش کروں گا اوور!"
میرے لیے یہ انکشاف حیران کن بلکہ بڑی حد تک ناقابل
تھا کہ ایلن اور پیٹر راس ایلیڈا کے کردار سے اس حد تک
تھے کہ وہ تینوں ایک ساتھ رہ رہے تھے جب کہ سی آئی اے
اسٹنٹ ڈائریکٹر کو اپنے چیف ڈی مشن یا سربراہ کے بارے
معلوم نہیں تھا۔
گیری...!" راس ایلیڈا اچانک غرا رہا تھا "تمہیں اپنی
پیش کرنے کا پورا پورا حق حاصل ہے لیکن میرا خیال ہے کہ
سے ساتھ گستاخی کے مرتکب ہو رہے ہو۔ میں اپنے نیچے کام
والوں کی اتنی آزادی برداشت نہیں کرتا۔ میرے ساتھ
محتاط رہنا ہوگا۔ اوور!"
معذرت سر!" گیری ہارٹ کا لہجہ فوراً معذرت خواہانہ ہو گیا۔
فلر میرا بیس برس کا ساتھی ہے۔ شاید اسی وجہ سے میں
ہو گیا تھا۔ میں دوبارہ معافی چاہتا ہوں۔ اب میرے لیے کیا
ہے؟ اوور!"
ہم اسی شخص کی وجہ سے بھی لاجبڈ وھائٹ ہاؤس سے نکلے
مارا گیا اور یہاں جم کلارک موت سے ہم کنار ہوا۔ اگر ہم
لوگوں کے سامنے اتنے ہی بے بس ہیں تو ہمیں اپنے آدمیوں کی
لے رہنے کے بجائے صبر و سکون سے اس وقت کا انتظار کرنا
ہے جب ہمارے ستارے یاور ہوں۔ اپنے فیصلے کا اختیار میں تم
رہا ہوں۔ یہ تمہارا سولو مشن ہوگا۔ کوئی امریکن تمہارے
نہیں ہوگا۔ تم کرائے پر مقامیوں کا لشکر بھی خرید لو تو مجھے
نہیں ہوگا مگر میں جاننا چاہوں گا کہ تم کدھر جاؤ گے اور کب
گے۔ اوور!"
"سر! میں نے فرض کیا ہوا ہے کہ جیف ہیروئن کے کسی مشہور
یا اسمگلر کی بیوی کے بس کی چیز نہیں ہے۔ مجھے اس بارے میں
بھی شبہ ہوتا تو میں اپیرٹس ہرگز استعمال نہ کرتا کیونکہ ایک
جیف بھی لے گیا ہے۔ وہ یقیناً کہیں اور الجھ گیا ہے ورنہ
وقت اپیرٹس پر ہماری گفتگو سن کر درمیان میں دخل ضرور دیتا۔
ہم مقامیوں کو نادرہ کی طرف بھیجوں گا۔ ان میں کوئی پولیس

پارٹی بھی ہو سکتی ہے۔ میں خود دوسرے ٹھکانوں پر مقدر آزمائی
کروں گا۔ اوور!"
"جیف فلر گھاگ اور تجربے کار نہیں؟ محض الّو کا پٹھا ہے"
راس ایلیڈا کا پارہ اچانک چڑھ گیا "وہ اپیرٹس کیوں لے گیا؟ وہ
پھنسا تو ہمارا یہ مواصلاتی نیٹ ورک برباد ہو جائے گا۔ اتنی بڑی اور
اہم خبر تم ساری کہانی کے بعد سنا رہے ہو۔ میں صرف دعا کر سکتا
ہوں کہ جیف کا اپیرٹس اس وقت اسی کے پاس ہو۔ اب دیکھو!
اپیرٹس کے بارے میں کوئی خبر ملنے سے پہلے میں اپیرٹس پر بالکل
بات نہیں کروں گا۔ چاہے تمہیں پاتال میں جانا پڑے۔ مجھے صبح
نمودار ہونے سے پہلے خبر چاہیے۔ صرف خبر۔ مجھے اچھی اور بری
سے کوئی غرض نہیں۔ اوور اینڈ آل!"
وہ گفتگو سنسنی خیز اور چشم کشا تھی۔ اس نے معاملات کی بہت
سی گم شدہ کڑیوں کو خود بہ خود یک جا کر دیا تھا۔ پورے کھیل کا محور
اور مرکزی کردار صرف اور صرف راس ایلیڈا تھا۔ چھ کونوں
والے داؤدی ستارے کو متبرک اور مقدس سمجھنے والے اس
متعصب اور نسل پرست یہودی ارب پتی کی ذاتی دہشت گرد تنظیم
کا نام ہی زیڈ اسٹارز تھا جس کو سی آئی اے جیسے رسوائے زمانہ
امریکن ادارے کی بھرپور اعانت کی کہانی میں چند لمحوں پہلے اپنے
کانوں سے سن چکا تھا۔ راس ایلیڈا ایک طرف پاکستان کو تیسرے
درجے کا حقیر ملک قرار دے رہا تھا دوسری طرف ریشہ دوانیوں کی
براہ راست سرپرستی کے لیے خود کراچی میں موجود تھا۔ پاکستان میں
اپنی سازشوں کو پروان چڑھانے کے لیے اس نے دو فعال تکون
بنائے ہوئے تھے جن میں اس کی ذات مشترک تھی۔ پہلی تکون میں
اس کے ساتھ ایلن سیفریال اور پیٹر شنگ تھے" دوسری تکون میں
گیری ہارٹ اور جیف فلر شامل تھے۔ پیٹر جہنم واصل ہو چکا تھا۔
جیف اسیر تھا" ایلن مصنوعی تنفس کے سہارے اپنی زندگی کے
آخری سانس پوری کر رہا تھا اور سب سے بڑی بات یہ تھی کہ
راس ایلیڈا میرے مقابلے میں پے در پے ناکامیوں اور بڑھتی ہوئی
ہلاکتوں سے خائف تھا۔
جیف فلر کے بارے میں گیری ہارٹ کی حد سے بڑھی ہوئی
پُر امیدی کے پس منظر میں میں ان لوگوں کی اس ذہنی اپج کا بہ خوبی
اندازہ کر سکتا تھا جو ڈرائیو ان سنیما میں کھڑی ہوئی بی ایم ڈبلیو سے
جیف فلر کی جلی ہوئی پنڈلی برآمد ہونے پر ہوئی۔ گیری ہارٹ کا نادرہ
کی طرف بذات خود آنے کا ارادہ نہیں تھا۔ وہ جن لوگوں کو بھی
ادھر بھیجتا وہ سنجیدگی سے جیف فلر کو تلاش کرنے کے بجائے نادرہ
کے بھرے پرے اور خالی مکان کی لوٹ مار میں زیادہ دلچسپی لیتے۔
میں چند لمحوں تک تنہا کھڑا یہی سب سوچتا رہا جیسے میرے سوا
وہاں کوئی اور ذی روح موجود نہ ہو اور پھر اچانک ہی مجھے نادرہ یاد آئی۔
اسے میرے ساتھ جانا تھا۔
میں نے اسے اپنے دستی بھوں وغیرہ کا پیکٹ لینے کے لیے
گیسٹ روم میں بھیجا تھا۔ وہ بمشکل ایک آدھ منٹ کا کام تھا لیکن

ایک راہ نکال ہی لی۔

"میرا خیال ہے کہ ہم انگریزی میں باتیں کر سکتے ہیں۔ یہ احمق ڈرائیور انگریزی کہاں جانتا ہوگا۔"

اس سے پہلے کہ میں انگریزی میں کچھ بولتی اس بات کا جواب پٹھان لباس شلوار قمیص میں ملبوس نوجوان نے روانی سے انگریزی بول کر نادرہ کو بوکھلا دیا۔ وہ کہہ رہا تھا "معاف کیجیے میڈم! میں احمق تو ہوسکتا ہوں لیکن انگریزی سے نابلد نہیں ہوں۔ اپنی بھی باتوں کے لیے آپ کو انگریزی، اردو، سندھی اور پنجابی کے علاوہ کسی اور زبان کا انتخاب کرنا ہوگا۔"

"اوہ... میرا یہ مطلب نہیں تھا" نادرہ بوکھلا کے بولی۔ "احمق کا لفظ میں روانی میں بول گئی۔ مجھے تمہاری تحقیر نہیں کرنی تھی۔ بس اندازہ تھا کہ پڑھے لکھے لڑکے ٹیکسیاں چلانا پسند نہیں کرتے۔"

"آپ ٹھیک کہہ رہی ہیں۔ یہ کام مجھے بھی پسند نہیں تھا لیکن وقت کی روٹی کمانے کے لیے سب کچھ کرنا پڑتا ہے۔ چند اور چند کے چکر میں پڑنے والے ناسے جمیل کر زندہ در گور ہو جاتے ہیں۔ پڑھے لکھے نوجوانوں پر باعزت روزگار کے دروازے بند کردیے جائیں تو وہ شہر کے گٹر تک صاف کرنے پر مجبور ہو جائیں گے۔" وہ بہت تیز اور جارح طبیعت کا مالک معلوم ہوتا تھا۔ میں نے نادرہ کے پہلو میں کہنی مار کر اسے خاموش رہنے کا اشارہ کیا۔ ٹیکسی میں پھیلے ہوئے اندھیرے میں وہ میرے چہرے کے تاثرات نہیں دیکھ سکی۔ میرے ٹہوکے کا غلط مفہوم سمجھ کر میرے بالکل قریب سرک آئی اور ڈرائیور سے بولی "محنت ہی میں عظمت ہے۔ کوئی پیشہ حقیر نہیں ہوتا۔ صفائی کا گندا کام کرنے والوں نے ہی بڑے شہروں کو رہنے کے قابل بنایا ہوا ہے ورنہ ہر طرف غلاظت اور گندگی کے ڈھیر لگ جائیں اور پوری پوری آبادیاں وبائی بیماریوں کی نذر ہو جائیں۔"

"میں نے چہکنے کے لیے نہیں، خاموش رہنے کے لیے ٹہوکا دیا تھا" نادرہ کے کان کے نیچے سرگوشی کرتے ہوئے میرے اعصاب پر ایک مرتبہ پھر اس کے وجود کی مکار حملہ آور ہوئی لیکن بشیر کا خیال آتے ہی ابھرتا ہوا ولولہ سرد ہو گیا۔ اس اثنا میں نادرہ بھی شرمسار ہو کر مجھ سے ذرا دور ہٹ گئی تھی۔

"یہ سب کہنے کی باتیں ہیں" ڈرائیور کہہ رہا تھا "اور لیڈر لوگ کرتب برتتی ہیں۔ عام رویہ یہ ہے کہ جنگلی کو الگ برتنوں میں اسی طرح کھانا دیا جاتا ہے جیسے کتے کو راتب ڈالا جاتا ہے۔ میں بہت شرمندہ ہوں" اپنی تلخ نوائی پر معذرت چاہتا ہوں۔ میرا ضمیر مردہ ہو چکا ہے میں اپنی انگریزی دانی کا اعتراف کرنے کے بجائے خاموشی سے آپ کی باتوں سے لطف اندوز ہوتا رہتا۔ شاید یہی میری کمزوری ہے۔"

نادرہ خاموش رہی۔ مسافروں کی مرضی بھانپ کر اس نے بھی باقی سفر میں دوبارہ لب کشائی نہیں کی۔

ٹیکسی سے اتر کر ہم احاطے میں داخل ہوئے تو میں نے دور ہی سے سلطان شاہ کی گاڑی دیکھ لی۔ مجھے نادرہ کے ساتھ بخیریت و عافیت دیکھ لینے کے بعد شاہد دور برق رفتاری کا مظاہرہ کرتا ہوا ہم سے پہلے گھر پہنچ گیا تھا۔

اوپر جاتے ہوئے میں سخت تذبذب میں مبتلا تھا۔ مجھے ڈر تھا کہ کہیں سب لوگ اچانک نادرہ کی نظروں میں نہ آجائیں۔ ایک ہی چھت کے نیچے ایسی احتیاط کا تصور بعید از قیاس محسوس ہو رہا تھا۔

ڈور بیل کے جواب میں غزالہ نے دروازہ کھولا تو اس نے میرے ساتھ نادرہ کو دیکھ کر ذرا بھی حیرت کا مظاہرہ نہیں کیا بلکہ نرم مسکراہٹ کے ساتھ ہم دونوں کے لیے اندر آنے کا راستہ چھوڑ دیا۔

میں اندر پہنچا تو فلیٹ خالی محسوس ہو رہا تھا۔ دریا کی خواب گاہ کا دروازہ بند تھا۔

میرا غزالہ کے ساتھ نگاہوں کا تبادلہ ہوا اور اشاروں کنایوں میں یہ واضح ہو گیا کہ وہ دونوں شاید نادرہ کی متوقع آمد کی بنا پر ایک ہی کمرے میں محصور ہو گئے تھے۔

نادرہ نے ذرا ڈرائنگ روم کا رخ کیا۔ میں نے فوراً ہی اسے ٹوکنا مناسب نہیں سمجھا۔ وہاں بیٹھتے ہوئے میں نے دانستہ غزالہ کو ہدایت کی "نادرہ کی موجودگی میں کسی کو اندر نہیں بلانا۔ کوئی جل بر آمد ہونے تک نادرہ کی موجودگی کو پوشیدہ ہی رکھنا ہے۔"

"کیوں؟ کیا کوئی خاص بات ہے؟" غزالہ نے انجان بن کے پوچھا۔

"ایک گڑبڑ کی وجہ سے نادرہ کو اپنے گھر سے فرار ہونا پڑا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ نادرہ کی فوری واپسی ممکن نہ ہو سکے۔" میں نے کہا۔ "کچھ دیر ستانے کے بعد ہمیں اس مسئلے کا کوئی حل سوچنا ہوگا۔"

"حل بہت آسان ہے۔ ہوٹل کا کمرا فون پر بھی بک کرایا جا سکتا ہے۔"

"ٹھیک ہے!" نادرہ نے میرے بولنے سے پہلے کہا "میرا خیال ہے کہ آپ دونوں تخلیے میں کچھ باتیں کر لیں تو قیام و طعام کا بہتر راستہ تلاش کیا جا سکے گا۔ میں کسی بھی کمرے میں جا سکتی ہوں۔"

"پھر تم فی الحال میری خواب گاہ میں چلی جاؤ" میں نے موقع غنیمت جان کر کہا "ذرا ڈرائنگ روم میں تمہارے دیکھ لیے جانے کا خطرہ برقرار رہے گا۔ اس دوران میں غزالہ کوئی اور کمرا تیار کردے گی۔" نادرہ نے ہماری بے آرامی کے حوالے سے تکلف کا مظاہرہ کرنا چاہا لیکن میرے پاس کوئی متبادل حل نہیں تھا۔ ایک کمرے میں دریا کے ساتھ سلطان شاہ بند تھا۔ دوسری خواب گاہ میں سلطان شاہ کا سیوانہ ساز و سامان نادرہ کو الجھن میں ڈال سکتا تھا۔ میں نے تقریباً زبردستی نادرہ کو اپنے کمرے میں دھکیل کر دروازہ بند کر دیا۔

"تم تھوڑی دیر یہیں ٹھہرو اور وقتے وقفے سے دو مرتبہ

ڈور بیل بجا کر دروازہ کھولتی اور بند کرتی رہو تاکہ نادرہ خوف زدہ ہو کر باہر نکلنے کا حوصلہ نہ کر سکے۔ میں ویرا کے کمرے میں جا رہا ہوں۔ بعد میں ہم ڈرائنگ روم ہی میں بیٹھ جائیں گے۔" میں نے جلدی جلدی غزالہ سے کہا۔

ایسے معاملات میں غزالہ ہمیشہ مجھ سے تعاون کرتی چلی آئی تھی۔ اس نے فوری طور پر کسی تجسس کا مظاہرہ کیے بغیر میری بات مان لی اور کہا "میں خود بھی اسے متوقع مہمانوں کے بارے میں بتا کر اپنے کمرے میں مقفل کر دوں گی تاکہ ہم آزادی سے چل پھر سکیں۔"

میں نے پیار سے اس کے رخسار پر ہلکی سی تھپکی دی اور ویرا کی ڈراپ گارڈ کی طرف بڑھ گیا۔

اندر پہنچتے ہی میں نے سلطان شاہ کو شاباش دی کہ اس نے مجھ سے پہلے گھر پہنچ کر سب کو نادرہ کی آمد کی خبر سے مطلع کر کے مجھے کئی پریشانیوں سے بچا لیا تھا۔ اس نے بتایا کہ نادرہ کے ہاتھ میں سفری بیگ دیکھنے کے بعد اسے خیال ہوا تھا کہ میں نادرہ کو کسی ہوٹل میں چھوڑوں گا پھر بھی اس نے گھر میں سب کو ہوشیار کر دیا تھا۔

"لیکن یہ یہاں کیوں آئی ہے؟" ویرا نے اشتباہ آمیز نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے پوچھا۔

"یہ ان دونوں سے باغی ہو کر مجھ سے مل گئی ہے۔ اسے ان سے تحفظ درکار ہے" میں نے کہا۔

"کیا تم نے یہاں کوئی نوٹی جنم خانہ کھولا ہوا ہے جہاں شہر بھر کی تمام مظلوم اور خوب صورت عورتوں کو پناہ دینا لازم ہے؟" ویرا نے جلے کٹے لہجے میں پوچھا۔

میں ہنسی سے ہنس کر رہ گیا "غزالہ کے سامنے ایسی جلی کٹی باتیں شروع نہ کر دینا۔ اپنی بہن کو مانگنے کے بعد وہ ایک لمحے کے لیے بھی یہاں نہیں ٹھہرے گی۔ اس کے چکر میں الجھ کر تم اہم ترین باتوں کو نظر انداز کر رہی ہو۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ سرخ پی ایم ڈبلیو سے فرار ہونے والے گورے کو تم اس مقامی کی قید میں چھوڑ کر آئے ہو جو بعد میں بی ایم ڈبلیو کہیں پہنچا کر ٹیکسی سے واپس آیا تھا۔" سلطان شاہ نے کہا۔

"میرا منصوبہ میری توقعات سے کہیں زیادہ کامیاب ثابت ہوا ہے" میں نے کہا "تم نے دیکھ لیا کہ جیف طے شدہ پروگرام کے مطابق بے خبری سے نادرہ کے گھر پہنچا پھر اسے وہاں سے نکلنا نصیب نہیں ہو سکا۔ ہمارے نکل آنے کے بعد نادرہ کا مقامی ملازم بھی وہاں سے نکل بھاگا ہو گا۔ اس گھر میں اب صرف معذور جیف رہ گیا ہے۔"

فلیٹ میں ڈور بیل کی آواز گونجی تو وہ دونوں چونکے مگر میں نے انہیں اطمینان دلا دیا۔

"تم مجھے ٹکڑے ٹکڑے سنانے کے بجائے پوری کہانی سناؤ" ویرا سگریٹ سلگا کے بولی "معلوم ہوتا ہے کہ آج تم نے کچھ زیادہ ہی کامیابیاں حاصل کی ہیں۔ تمہارے چہرے سے خوشی پھوٹی پڑ رہی ہے۔"

"وہ نادرہ کی وجہ سے بھی ہو سکتی ہے" میں نے سلطان شاہ کو گھورا تو وہ گڑبڑا کے بولا "میرا مطلب ہے کہ ایک بے بس اور مظلوم عورت کی مدد کر کے بھی سچی خوشی حاصل ہو سکتی ہے۔"

میں نے انہیں دوسری گھنٹی کی آواز تک صبر کرنے کی ہدایت کی تاکہ غزالہ بھی نادرہ کو مقفل کرنے کے بعد اس محفل میں شریک ہو جائے اور میں ان سب کو ایک ساتھ تفصیلات بتاتا چلا جاؤں۔

اس مہلت سے فائدہ اٹھا کر میں نے اپنی جیبوں میں موجود ہتھیار اور دستی بم نکال کر ایک طرف رکھ دیے اور آخر میں جیف مارکا بریف کیس بھی تپائی پر رکھ دیا۔

"یہ جیف سے چھینا ہے؟" ویرا نے اسے اٹھا کے بے ساختہ سوال کیا۔

"ہاں۔ اور میں اس پر راس انیڈا اور گیری ہارٹ کی طویل گفتگو بھی سن چکا ہوں۔ تمہیں یہ سن کر حیرت ہو گی کہ یہاں سی آئی اے کے اعلیٰ افسران راس انیڈا کی سربراہی میں کام کر رہے ہیں اور انہیں قطعی علم نہیں ہے کہ ان کی سربراہی کرنے والا کون ہے۔"

"پھر تمہیں کیسے معلوم ہوا کہ راس انیڈا ان لوگوں پر مامور ہے؟" ویرا نے پوچھا۔

"تم بھول رہی ہو کہ البین کی کمین گاہ میں نے تمہاری بازیابی کے لیے اس سے براہ راست مذاکرات کیے تھے۔ میں نے اب جیف پر اس کی آواز پہچانی ہے۔"

فلیٹ میں دوبارہ ڈور بیل بجنے سے میری بات ادھوری رہ گئی۔ شاید غزالہ جلد از جلد اپنی ذمے داری پوری کر کے ہمارے ساتھ شامل ہونے کے لیے بے چین تھی اور میں خود بھی اسی کا منتظر تھا۔

"جیف کو تم نے تشدد سے معذور کیا ہو گا؟" سلطان شاہ نے انداز سے کہا۔

"بہت زیادہ تشدد کی نوبت ہی نہیں آئی۔ بس تیم گن سے اس کی ایک پنڈلی چل کر راکھ ہو گئی۔"

چند سیکنڈ بعد غزالہ بھی اسی کمرے میں آ گئی۔ اس کے ہاتھ میں نادرہ والے بیڈ روم کی چابی تھی۔ باہر سے دروازہ مقفل کیے جانے کے بعد وہ چاہتی بھی تو اندر سے دروازہ نہیں کھول سکتی تھی۔

"کہانی کہاں تک پہنچی ہے؟" غزالہ نے آتے ہی مسکرا کے پوچھا۔

"ابھی کہانی شروع ہی نہیں ہوئی۔ تمہاری آمد کا انتظار کیا جا رہا تھا" میں نے کہا "نادرہ کو تم کس بہانے سے قید کر کے آئی ہو؟ وہ بہت چالاک عورت ہے۔"

"میں نے اسے بتایا ہے کہ ہم سے ملاقات کے لیے ایک بے

مختلف جوڑا آگیا ہے۔ دروازہ مقفل نہ کیا گیا تو ان دونوں میں سے کوئی بھی باتھ روم وغیرہ استعمال کرنے کے لیے اچانک کمرے میں داخل ہو سکتا ہے۔ بات اس کی سمجھ میں آگئی اور میں اندر سے چابی نکال لائی۔ دروازہ مقفل کرکے میں نے کی ہول پر نیپ بھی چپکا دیا ہے تاکہ دروازے سے جھانک کر باہر کی نقل و حرکت کا جائزہ نہ لے سکے۔ وہ بہت آرام سے ہماری مسہری پر لیٹی ہوئی ہے۔"

"میرا خیال ہے کہ آج کا دن مبارک ہے۔" ویرا نے اپنی خاموشی توڑ کر ہمارے برش کو تازہ کر دیا ہے اور آج ہم سب ہی اپنے ذہنوں سے بہترین کام لے رہے ہیں۔ شاید دشمنوں کی مکمل تباہی اب ان کا مقدر بن گئی ہے۔"

"تمہید کو غیر ضروری طول دینے کے بجائے کام کی باتیں بتاؤ۔ یہ خود ستائی بعد میں بھی ہوتی رہے گی۔" دربرا نے خشک لہجے میں کہا۔

"مسعود حبیب کو اکیلے گھر میں چھوڑ کر تم نے خاصی سنگین حماقت کی ہے۔ اس کے ساتھی اسے تلاش کرتے ہوئے کسی بھی وقت وہاں پہنچیں گے اور تمہاری خوشیوں پر پانی پھیر دیں گے۔"

میں نے ابتدا سے اپنی کہانی دہرانی شروع کر دی۔ جبر کے منظر کو اور کہانی میں نے جان بوجھ کر گول کر دیا کیونکہ اس تذکرے کے بعد نادرہ غزالہ کی نظروں میں اپنا وقت کھو بیٹھتی پھر وہ صرف میرا قیاس تھا میں نے اپنی آنکھوں سے ان درندوں کی بے تکلفی کے علاوہ اور کچھ نہیں دیکھا تھا۔

نادرہ کے گھر میں پیش آنے والے واقعات اتنے تیز رفتار اور مربوط تھے کہ خلاف معمول ان میں سے کسی نے درمیان میں مجھے نہیں ٹوکا اور پوری توجہ سے میرا بیان سنتے رہے۔

نادرہ کے گھر سے واپسی کا ذکر آتے ہی دربرا بول پڑی۔ "تمہارے ٹیکسی میں سوار ہونے تک کی کہانی سلطان شاہ سنا چکا ہے۔ تم پچھلی نشست پر نادرہ کے ساتھ بیٹھ کر آئے ہو۔ اصولاً تمہیں آگے بیٹھنا چاہیے تھا۔"

"اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔" غزالہ ہنستے ہوئے بولی۔ "انہوں نے آج بہت بڑی کامیابی حاصل کی ہے۔ بدرو ادا کی تمام حرکتوں سے شروع ہونے والی اس سازش کے سارے سرے اب ہمارے سامنے آچکے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ اب ہمیں ساری توجہ راس المبذا پر مرکوز کر دینی چاہیے۔"

"وہ اب بھول کر بھی اپنیس استعمال نہیں کرے گا۔" ویرا نے گفتگو جاری کر دیا۔ "ہر فیس کے سہارے مزید معلومات حاصل ہونے کی امید بے سود ہوگی۔ ہاں فی الحال ہم انہیں مزید ہراساں کر سکتے ہیں۔ گیری ہارٹ کراچی آیا ہے۔ اس کا فون نمبر تمہارے پاس موجود ہے۔ اس سے پہلے کہ ذرائع ابلاغ میں حبیب طرکی کی لاوارث لاش ملنے کی خبر پائی جائے تم اسے فون کرکے کہہ دو کہ وہ ذرائع ابلاغ جاکر حبیب طرکی کی ایک چندی اور ہیر وصول کر لے۔ میں دعوے سے کہتی ہوں کہ دہشت سے وہ اپنے گھروں میں محبوس ہو جائیں گے۔"

"میں نے بھی یہ سوچا تھا کہ لیکن میں اس کام کے لیے نادرہ کا فون استعمال نہیں کر سکتا۔"

"کیوں؟ اس میں کیا حرج ہے؟ اس فون پر کون سا آئیڈینٹیفکیشن لگا دیا گیا ہوگا۔"

"مواصلات کی دنیا میں اب سالوں کے بجائے گھنٹوں کے حساب سے ترقی ہو رہی ہے۔" میں نے کہا "آئیڈینٹیفکیشن اب بہت پرانی بات ہوگئی ہے۔ میں چند روز پہلے اخبار میں پڑھ رہا تھا کہ امریکا میں بازار میں ایسے ٹیلی فون سیٹ آگئے ہیں جنہیں ڈیجیٹل ایکسچینج کے کسی بھی نمبر پر استعمال کیا جائے تو باہر سے فون آنے کی صورت میں گھنٹی بجتے ہی ایک اسکرین پر وہ نمبر بھی روشن ہو جاتا ہے جہاں سے فون کیا جا رہا ہو۔ اس طرح آئیڈینٹیفکیشن کے بغیر ہی ہر آنے والی کال کا سراغ لگایا جا سکتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ہمارے حریف یہاں اس سہولت سے استفادہ کر رہے ہوں۔ میں انہیں باہر کے کسی پبلک بوتھ سے فون کروں گا۔"

"اخبار میں بھی دیکھتا ہوں لیکن ایسی خبریں میری نگاہ میں نہیں آئیں" سلطان شاہ چڑچڑے لہجے میں بولا "پتا نہیں تم اخبار میں کیا چاٹتے رہتے ہو۔"

"یہ کوئی خبر نہیں تھی۔ خبر پرانی ہو چکی ہے۔ میرے سامنے کوئی اخباری مضمون تھا۔"

"آپ گیری ہارٹ کو ضرور فون کریں۔ وہ موجود نہ ہو تو جو بھی موجود ہو اسی کو بتا دیں۔ اگر وہ یہاں ہونے والے جانی نقصانات سے اتنے ہی خائف ہیں تو حبیب طرکا کا انجام ان کے ہوش اڑا کر رکھ دے گا۔" غزالہ بولی۔

"ابھی باہر جاؤں گا۔" غزالہ کو جواب دے کر میں سلطان شاہ کی طرف متوجہ ہو گیا "مجھے حبیب طرکی بازیابی کی ذرا بھی امید نہیں۔ تمہیں اس کی دیکھ بھال کی ذمہ داری پوری کرنی ہوگی۔"

"موذی دشمن کو پال کر تم کیا مقصد حاصل کرنا چاہ رہے ہو؟" ... اس نے تیز لہجے میں پوچھا "تم خود بتا رہے ہو کہ وہ لوگ نادرہ سے کیے ہوئے وعدوں کے بارے میں سنجیدہ نہیں تھے۔ محض اسے بے وقوف بنا رہے تھے۔"

"نادرہ والے مسائل میں مجھے ان سے کوئی امید تھی اور نہ اب ہے" میں نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا "جب تک حبیب زندہ ہے وہ اس کی تلاش میں سرگرم رہیں گے اور حماقتیں کرتے رہیں گے اور ہمیں کبھی نہ کبھی ان حماقتوں سے فائدہ اٹھانے کا موقع مل جائے گا۔ وہ ذرا سے سست پڑیں گے تو انہیں کسی فون پر حبیب طرکی آواز سنوائی جائے گی جو ان کے لیے تازیانے کا کام کرے گی۔"

"اگر تم ان کے ساتھ بلی اور چوہے کا لمبا کھیل کھیلنے کا تہیہ کر چکے ہو تو تمہاری حکمت عملی بالکل مناسب ہے" دربرا نے تیکھے لہجے سے کہا "لیکن ایسی لمبی لڑائیوں کے لیے جو وسائل درکار ہوتے ہیں ہم ان سے محروم ہیں۔ ہمارے لیے مادرِ ...

ہاری سب سے زیادہ موزوں ہے۔"
"... جنگ طویل کرنے کا کوئی شوق نہیں ہے" میں نے کہا
"... ہے کہ یہ قصہ کل ختم ہو جائے لیکن یہ ممکن نظر نہیں آ رہا۔
... میرا اصل ہدف راس ایلبڈا ہے۔"
"کاش اس رف اول خان ہمارے ساتھ ہوتا" سلطان شاہ
نے ... لہجے میں کہا "ہمیں معلوم ہے کہ وہ راؤنی آرک کے
یہاں آتا ہے۔ امیگریشن سے اس کے کوائف حاصل
کر کے کسی نہ کسی طرح اس کا کھوج نکال لیتا اور ہم بے خبری
میں ... حساب لینے میں کامیاب ہو جاتے۔"
"تم بھول رہے ہو کہ ایلین کے مکان میں ہم اس کے سر پر پہنچ
گئے تھے۔ اس کے ستارے اچھے تھے کہ وہ بچ کر نکل گیا اور دیگر
پرندے اڑ گئے۔ ایلین بھی بس اپنے آخری دن گزار رہا
ہے۔ میرے لیے یہ خبریں دلی تسکین کا سبب بن رہی ہیں۔ میرے
... مجرم ایک ایک کر کے مارے جا رہے ہیں۔ افسوس اس
بات کا ہے کہ ان کی ہلاکت کے عمل میں میرا کوئی ہاتھ نہیں ہے۔
... راس ایلبڈا میرے ہاتھ لگے۔ میری تذلیل کرنے والے
... کرداروں میں اب صرف وہی باقی رہ گیا ہے۔"
"فکر نہ کرو۔ وہ تمہاری بدعادتی ہی سے مر جائے گا۔ تمہارا
... ہوا ہے ورنہ تم اسے آنکھ مار کر بھی قتل کر سکتی تھیں۔"
... وہ مجھے سلگانے کا کوئی موقع ضائع نہیں کرتا تھا۔
"یہ بے وقت کی راگنی الاپتا رہتا ہے" وہ منہ بنا کر ... پھر مجھ سے بولی "تم تبصرہ نہیں کرنے والے جدید ترین فون کے
... میں بلاوجہ فکر مند ہو۔ پاکستان کو نمبر ون ... کا ملک سمجھنے
... انہوں نے یہاں ایسی جدید ترین ایجادات استعمال کرنے کی
ضرورت محسوس نہیں کی ہوگی۔ بے فکر ہو کر یہیں سے بات کرو۔
... فون پر تم اسے کھل کر کھری کھری نہیں سنا سکو گے۔"
نوال اور سلطان شاہ نے بھی ریدا کی تائید کی اور مجھے ان کا
مشورہ ماننا پڑا۔
دو تین کوششوں میں گیری ہارٹ کا نمبر مصروف ملا۔ میری
... یہ اس بات کا ثبوت تھا کہ گیری ہارٹ اپنے ٹھکانے پر
... تھا اور مسلسل فون پر رابطے کر رہا تھا۔ نمبر ملانے سے قبل
... جنکشن بکس سے وہ تار الگ کر دیے تھے جو میری آرام گاہ
... ایکسٹینشن کو جا رہے تھے۔ مقصد یہ تھا کہ تا کہ ہماری گفتگو
... مداخلت نہ ہو سکے۔
... کوشش بار آور ثابت ہوئی۔ میں جیت کے ... حاصل
... اپرمٹس پر گیری ہارٹ کی آواز سن چکا تھا اس لیے فوراً
... گیا کہ ریسیور اسی نے اٹھایا تھا مگر میں نے پھر بھی انجان بن
... میں کہا "مسٹر گیری ہارٹ سے بات کراؤ!"
"تم کون ہو!" دوسری طرف سے پھاڑ کھانے والے لہجے میں
... کیا گیا۔
"میں اس کا سوتیلا یا مشترکہ باپ ہوں۔ میرا نام ہرڈیلی ہے" میں
نے کہا۔

"ڈارلنگ ہرڈیلی... باسٹرڈ... یو سن آف اے بچ!" میرے مخاطب
... غصے سے اُبل پڑا۔ "تمہاری یہ ہرزہ سرائیاں بہت جلد
ہمیشہ کے لیے بند کرا دی جائیں گی۔ تم کو یہ نمبر کس حرام زادے
نے دیا ہے؟"
"اس گھوسٹ بلڈاگ کا نام جیت ہے۔ مجھے حیرت ہے کہ
اسے غائب ہوئے کئی گھنٹے گزر چکے ہیں اور تم ابھی تک اپنی بے خبری
میں رہتے بیٹھے ہو۔ تمہارا وہ بلڈاگ میرے قبضے میں ہے۔"
"تم بکواس کر رہے ہو۔ اول درجے کے مکار اور جھوٹے
ہو" وہ بدستور بپھرا ہوا تھا۔
"تمہاری تسلی کے لیے میں یہ بھی بتا سکتا ہوں کہ وہ بندریا بھی
میرے قبضے میں ہے جسے تم اپنی ڈکیتی پر نچانا چاہ رہے تھے۔ وہ
دونوں مجھ تک پہنچنے کے چکر میں تھے اور آسانی سے پھنس گئے۔ اب
بھی میری بات کا یقین نہیں آ رہا ہو تو سر کے بل ڈرائیو اِن سنیما
چلے جاؤ۔ وہاں جیت کی بی ایم ڈبلیو موجود ہے۔ تمہارے مزید
اطمینان کے لیے میں نے جیت کی ایک چھنگلی بھی اسی گاڑی میں
رکھوا دی ہے۔"
"یہ... یہ نہیں ہو سکتا" غصے اور صدمے کی وجہ سے اس کی
زبان پر لکنت آ گئی۔
"مجھے افسوس ہے کہ آج کل تمہاری دعائیں پوری نہیں
ہو رہیں۔ جب تم میرے ہاتھ لگو گے تو میں تمہارے بچوں کے لیے
سب سے پہلے تمہارے کان کاٹ کر بھیجوں گا۔ شاید میں تم سے یہ
باتیں جیت کے اپرمٹس پر ہی کرتا لیکن اس کی وجہ سے کشتی میں وہ
چور چور ہو کر رہ گیا۔ میرے ہاتھ لگو گے تو اپرمٹس کا ملبہ بھی
تمہارے حوالے کر دوں گا۔" آخری فقرے میں نے اپنے ساتھیوں
کو آنکھ مار کر ایک خاص مقصد سے کہے تھے۔
"ڈیڈی! جیت کو فوراً چھوڑ دو اور ہتھیار ڈال دو۔ تمہیں
اندازہ نہیں ہے کہ تمہارے خلاف کیسا بھیانک جال تیار ہو چکا
ہے۔ اگر تم نے راکی جیت کو کنٹرول کیا ہے تو میں قسم کھاتا ہوں کہ
میں تمہارے زندہ جسم کے ایک ایک حصے کو جسم سے الگ کیے بغیر
کچل کر قیمہ بنا دوں گا اور تمہیں اتنی اذیت دوں گا کہ تم موت کی
آرزو میں تڑپتے رہو گے لیکن تمہیں موت نہیں آئے گی۔"
"اس رفت صدمے سے تمہارا دماغ الٹ گیا ہے۔ پہلے تم
ڈرائیو اِن کی خبر لو۔ میں بعد میں تم سے بات کروں گا" میں نے
استہزائیہ لہجے میں یہ کہہ کر فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔
"گریٹ!" فون بند ہوتے ہی ریدا میری تعریف کرنے لگی "یہ
بھیانک باتیں تم کسی پبلک فون سے نہیں کر سکتے تھے۔ تم نے
اپرمٹس کے بارے میں بھی خوب شوشہ ..."
ریدا کی بات ادھوری رہ گئی کیونکہ اپرمٹس یک بیک جاگ اٹھا
تھا۔ اس پر گیری ہارٹ اپنے چیف ڈی مشن سے رابطہ کرنے کی
کوشش کر رہا تھا۔
ان تینوں کی تحسین آمیز نگاہیں میرے چہرے پر جم گئیں۔

"میں کیری ہارٹ بول رہا ہوں.... چیف میری آواز سن رہا ہو تو جواب دے.... اوور!" اسپیکر سے کیری ہارٹ کی مضطربانہ آواز سنائی دی۔ اپنے معمول کے مطابق وہ اس وقت بھی انگریزی بول رہا تھا۔

"تم نے جس بدبختی سے حبیب طر کا اپریشن ٹوٹ جانے کا ذکر کیا اس کی بنا پر کیری ہارٹ کو شبہ تک نہیں ہو سکا کہ یہ لاسلکی مواصلاتی آلہ بالکل فعال حالت میں تمہارے پاس موجود ہو گا؟" ویرا نے چند ثانیوں کے سکوت کے بعد کہا "اور اب وہ اپنے گلے میں خود ہی پھندا ڈالنے کی تیاری کر رہا ہے۔"

"ہم سیدھے سادے لوگ ہیں" سلطان شاہ برا سا منہ بنا کے بولا "ڈٹ کر لڑتے ہیں، بری طرح مارتے ہیں یا پھر خاموشی سے ہار مان لیتے ہیں۔ ایسی چال بازیاں ہمارے بس سے باہر ہیں۔ تمہارا اور ذیبی کا کچھ پتا نہیں چلتا کہ تم لوگ کب سیدھی سچی باتیں کرتے کرتے مکاری پر اتر آتے ہو۔۔۔۔"

فرہاد نے ہاتھ اٹھا کر اسے خاموش کر دیا کیونکہ اسپیکر پر راس المیڈا کی غراتی ہوئی آواز ابھرنے لگی تھی "احمق عقل سے عاری اور کودن مغز ہو.... میں نے تمہیں منع کیا تھا کہ اب حبیب طر کا سراغ ملنے اور اس کا اپریشن دستیاب ہونے تک ہم اس پر بات نہیں کریں گے۔ پتا نہیں کس گدھے نے تمہیں سی آئی اے میں اسسٹنٹ ڈائریکٹر بنایا ہے۔ تم نے حبیب طر کے بارے میں اب تک کیا تیر مارا ہے۔ اوور!"

"سر! پہلے میں یہ وضاحت کروں کہ سی آئی اے میں سینئر افسران کا تقرر کوئی گدھا نہیں بلکہ صدر امریکا کرتا ہے" کیری ہارٹ کی آواز زہر آلود تھی "دوسری بات یہ کہ حبیب طر آزاد نہیں ہے۔ ذیبی نے اس کے ساتھ ہی ہماری مقامی ٹاؤٹ کو بھی پکڑ لیا ہے۔ وہ حبیب پر بدترین تشدد کر رہا ہے۔ حبیب کی ایک ٹانگ سمیت اس کی گاڑی ڈرائیوران سٹیما میں چھوڑ دی گئی ہے۔ تیسری بات جو تمہارے لیے شاید اہم ترین ہو، یہ ہے کہ ذیبی کے ساتھ تصادم میں حبیب کا اپریشن بری طرح تباہ ہو چکا ہے اور ذیبی کو اس کے بارے میں بدترین غلط فہمی ہے۔ چند ثانیوں پہلے ذیبی نے مجھے فون کیا تھا۔ میرا خیال ہے کہ وہ جھوٹ نہیں بول رہا تھا.... اوور۔"

"اوہ!" راس المیڈا کی مجروح غراہٹ سے درندگی جھلک رہی تھی "ذیبی کے مقابلے میں بھاری جانی نقصان اٹھانے کے باوجود تم اس خبیث مخلوق کی فطرت کو نہیں سمجھ سکے۔ وہ جلتے توے پر بیٹھ کر بھی کوئی بات کہے تو اس پر آنکھیں بند کر کے یقین نہیں کیا جا سکتا۔ اس کے قول اور فعل میں زمین اور آسمان کا تضاد ہوتا ہے۔ اگر تمہاری معلومات صرف ذیبی کی گفتگو پر منحصر ہیں تو یقین رکھو کہ وہ تمہیں کسی چوہے دان میں پھانسنے کی تیاری کر رہا ہو گا۔ ہو سکتا ہے کہ اس نے حبیب کو بھی اپنی روایتی سفاکی کا نشانہ بنا کر موت کے گھاٹ اتار دیا ہو اور تمہیں دہشت زدہ کرنے کے لیے اس کی لاش سے ایک ٹانگ کاٹ کر الگ کر لی ہو۔ اب تمہیں اپنے سائے سے بھی ہوشیار رہنا ہو گا.... اوور!"

"شکریہ چیف!" کیری ہارٹ کی آواز کاٹ دار ہو گئی "ذیبی سے میرا پہلا مقابلہ ہے۔ مجھے معلوم نہیں تھا کہ وہ تمہارا پرانا حریف ہے اور تم اس کے ہاتھوں ہزیمت اٹھانے کے بعد اس کی فطرت کے بارے میں بہت کچھ جان چکے ہو۔ میری آرزو ہے کہ اس پر ضرب کرنے کے بجائے پہلے ہی وار میں اسے نیست و نابود کر دوں۔ میں نے اپنا ایک آدمی نادرہ کے گھر کی طرف بھیجا تو اس نے خبر دی ہے کہ مکان بالکل خالی پڑا ہوا ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے وہاں رہنے والوں کو عجلت یا مجبوری کے عالم میں کہیں جانا پڑ گیا ہو۔ اب ایک اور پارٹی تفصیلی دیکھ بھال کے لیے ادھر گئی ہوئی ہے۔ میں اس کی واپسی کا انتظار نہیں کر سکتا۔ کسی کو فوراً ہی ڈرائیوران سٹیما کی طرف بھیجنا پڑے گا۔ اوور!"

"کیری! تمہارا لب و لہجہ باغیانہ ہے۔ شاید اپنے عہدے کی وجہ سے تم کسی کی باضابطہ ماتحتی میں کام کرنے کے آداب بھول چکے ہو.... کیا تمہیں الہام ہوا ہے کہ میں ذیبی سے مات کھا چکا ہوں۔ اوور۔" راس المیڈا نے غصے کے باعث کیری کی ان باتوں پر ذرا بھی دھیان نہیں دیا تھا جو نادرہ کے گھر کے بارے میں تھیں۔

"نہیں سر! ماتحتی کے آداب بھول چکا ہوتا تو میں اپنے سے کام نہیں لے سکتا تھا لیکن ادب کے ساتھ یہ ضرور کہوں گا کہ ہر سطح پر یہ آداب بدل جاتے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ ذیبی ہمارے اعصاب پر سوار ہو چکا ہے اسی وجہ سے ہم ایک دوسرے پر اپنا غبار نکال رہے ہیں۔ اگر میں تمہارے لیے اسی قدر ناقابل برداشت ہو گیا ہوں تو مجھے الگ کر کے واشنگٹن سے کسی اور کو بلا لو۔ میں بالکل بھی برا نہیں مانوں گا۔ اوور۔"

"ذیبی دو ٹکے کا ایک معمولی بدمعاش ہے۔ میں اسے کسی بھی وقت اپنی چٹکی میں مسل سکتا ہوں۔ وہ اس لائق بھی نہیں ہے کہ میں زیادہ دیر تک اس کے بارے میں بات کروں۔ تمہارے سر پر اس کی دہشت سوار ہو گئی ہو تو دوسری بات ہے۔ اوور!" راس المیڈا اس پر برس پڑا۔

میرے لیے وہ صورت حال بہت دلچسپ تھی۔ میرے دو بدترین حریف کتوں کی لڑائی میں ایک دوسرے کے زخموں پر نمک پاشی کرنے کے لیے میرے بارے میں مبالغہ آرائی کر رہے تھے۔ ان دونوں میں راس المیڈا کا منصب بہت بڑا تھا لیکن امریکی معاشرے کی آزاد خیالی کی وجہ سے وہ اپنے ایک ماتحت کی کڑوی کسیلی باتیں بھی برداشت کر رہا تھا۔ اس نے کیری ہارٹ کی نوائی پر جز بز ہو کر ڈرامائی انداز میں لاسلکی گفتگو کا سلسلہ منقطع نہیں کیا تھا بلکہ اسے بات جاری رکھنے کی اجازت دی تھی۔

"سوری سر!" کیری ہارٹ کی آواز یک بیک جذبات سے عاری ہو گئی "تم چیف ہو۔ میرا فرض تمہارے احکام کی بجا آوری

میرا خیال ہے کہ میں حبیب طر کے بارے میں ضرورت سے زیادہ جذباتی ہو گیا تھا۔ ملک اور قوم کی ناموس کے لیے دنیا بھر میں نہ جانے کتنے امریکن ہر روز مرتے رہتے ہیں۔ ان کی فہرست میں ایک کا اضافہ ہونے سے کوئی قیامت نہیں آ جائے گی۔ تمہارے حکم دو، میں اس کی حرف بہ حرف تعمیل کروں گا۔ میں اپنے رویے پر تم سے معذرت چاہتا ہوں۔ اوور!"

زہر میں بجھے ہوئے ان الفاظ اور فقروں سے اس کی دلی کدورت صاف ظاہر ہو رہی تھی لیکن اس نے اپنے لہجے پر قابو پا کر اپنے چیف کی مزید برہمی کی راہ مسدود کر دی تھی۔

راس الیڈا نے فوراً کوئی جواب نہیں دیا۔ ان کے درمیان چند لمحے معنی خیز سکوت طاری رہا پھر راس الیڈا کی پُرسکون آواز ابھری "آنے والا وقت بتائے گا کہ تمہاری معذرت میں کہاں تک سچائی کا عنصر شامل ہے۔ اس وقت تم کیا کام کرتا ہے، میں محاذ آرائی کو طول نہیں دوں گا لیکن میں ایک بار پھر کہہ رہا ہوں کہ جب تک حبیب طر کا تباہ شدہ ایریئس ہمارے ہاتھ نہیں آ جاتا، یہ تم شخصی غیر محفوظ ہے۔ کچھ پتا نہیں کہ کون خاموشی سے ہماری گفتگو سن رہا ہو۔ میں از حد خطرات مول لینے کا عادی نہیں ہوں۔ اوور!"

"لیکن میرے پاس تم سے براہ راست رابطے کا کوئی ذریعہ نہیں ہے۔ اوور!"

"نہ ہو۔ تم بلیک ہاک کے ذریعے ہر وقت مجھے پیغام دے سکتے ہو۔ میرا ایریئس صرف ناگزیر ضروریات کے لیے مہیا کیے گئے ہیں۔ اور پیغام ملنے پر ضرورت کے مطابق میں خود رابطہ کر سکتا ہوں۔ اوور!"

"بعض معاملات پر فوری فیصلہ درکار ہوتا ہے۔ ان میں ہم پیغام کے متحمل نہیں ہو سکتے لیکن تم اسی طریقہ کار کو جاری رکھنا چاہتے ہو تو میں محتاط رہوں گا۔ تم میری آواز نہیں سنو گے، میرا ہر پیغام بلیک ہاک کے ذریعے ملے گا۔ اب یہ بتاؤ کہ میرے لیے کیا حکم ہے؟ جذبات کا ابال ختم ہو جانے کے باوجود میں حبیب کے لیے فکر مند ہوں۔ اوور!"

"میں تمہاری فکر مندی میں برابر کا شریک ہوں لیکن میں بیچارے حبیب کے لیے خود کشی نہیں کر سکتا۔ تم اس کے گھر سے واقف ہو۔ اس کی گاڑی لینے کے لیے تم کو خود ڈرائیور ان بھیجا جانا چاہیے۔ اوور!"

"چیف!" کیری ہارٹ کی آواز میں بھرپور احتجاج سمٹ آیا۔ "کیا تم میرے آزادانہ اظہار رائے کی سزا تجویز کر رہے ہو؟ تم جانتے ہو کہ وہ کار ذیلی نے وہاں بھجوائی ہے۔ اس کے آدمی کار کی نگرانی کر رہے ہوں گے۔ میں نے ادھر کا رخ کیا تو وہ خالی بھیجنے کے بجائے مجھے زندہ نہیں چھوڑیں گے۔ اوور!"

"یہ تمہاری خام خیالی ہے۔" ہلکی سی سفاکانہ ہنسی کے بعد راس الیڈا کی آواز سنائی دی "ذیلی تمہیں نہیں چھیڑے گا۔ اس وقت وہ تمہیں حبیب طر کی کٹی ہوئی ٹانگ دکھا کر دہشت زدہ کرنا چاہتا ہے۔ تم اطمینان سے حبیب کی کار لے آؤ گے ویسے بھی تمہیں بے یار و مددگار نہیں چھوڑا جائے گا۔ ذیلی کے آدمی اگر تمہارا پیچھا کریں گے تو میرے کچھ آدمی ان کے عقب میں موجود ہوں گے۔ وہ تمہیں مارنا چاہیں گے تو خود بھی زندہ نہیں بچ سکیں گے۔ اوور!"

"ایک ہی بات ہے۔" کیری ہارٹ کی بڑبڑاہٹ سنائی دی "تم مجھے چارے کے طور پر استعمال کرنا چاہ رہے ہو۔ تمہیں میرے انجام سے زیادہ ان لوگوں تک رسائی کی فکر ہے جن کے سر دماغ پر خون سوار ہے۔ میرا خیال ہے کہ میں نے اپنے دل کی باتیں زبان پر لا کر سنگین غلطی کی ہے... کاش مجھے معلوم ہوتا کہ تم کون ہو اور تمہارا مزاج کیا ہے تو میں اسی لحاظ سے عافیت کے راستے کا انتخاب کرتا... میں یہاں اس قدر بیک ورڈ تنہا نہیں ہوں جتنا تم سمجھ رہے ہو۔ میں تمہارے ہر جائز حکم کی تعمیل کے لیے آمادہ ہوں لیکن ایسی کسی ہدایت پر عمل نہیں کروں گا جس میں میری زندگی اور سلامتی کو سرے سے نظر انداز کر دیا گیا ہو۔ میرے کئی خواہ میری پوری حمایت کریں گے۔ اوور!"

"تمہارے ذہن میں زہر بھرا ہوا ہے اس لیے تم ایسی باتیں سوچ رہے ہو۔ میں تمہاری سلامتی کو نظر انداز نہیں کر رہا۔ یہ ہدایت میری ایک خاص حکمت عملی کا درجہ رکھتی ہے۔ یہ بھول جاؤ کہ میری ماتحتی میں آنے کے بعد تمہیں کوئی دوسرا فرد تحفظ فراہم کر سکے گا۔ تمہاری اطلاع کے لیے یہ خبر دلچسپ ہونی چاہیے کہ پاکستان پہنچنے کے بعد تم نے جس دن بلیک ہاک کے ذریعے مجھے رپورٹ دی تھی، اسی دن تم سی آئی اے میں اپنے منصب اور مراعات سے محروم ہو کر میری تحویل میں آ چکے تھے۔ تمہیں ہر حال میں وہی کرنا ہو گا جو میں چاہوں گا اور تمہیں اس بات پر پورا یقین ہونا چاہیے کہ تمہارا چیف بھی اپنے آدمیوں کا برا نہیں چاہ سکتا۔ اوور!"

راس الیڈا کے انکشاف پر کیری ہارٹ مزید بوکھلا گیا "یہ نہیں ہو سکتا۔ سی آئی اے سے میری طویل رفاقت میری لاعلمی میں یوں اچانک ختم نہیں کی جا سکتی۔ امریکا کا کوئی قانون ایسی زیادتی کی اجازت نہیں دیتا۔ میں آج سہ پہر تک اسلام آباد میں اپنی سرکاری حیثیت استعمال کرتا رہا ہوں۔ اوور!"

"لکھے ہوئے قانون کی حد تک شاید تمہاری بات درست ہو مگر مستحکم روایتیں بھی قانون کا درجہ رکھتی ہیں۔ قانون پر حرف بہ حرف عمل کر کے کوئی بڑا خفیہ ادارہ چند روز بھی قائم نہیں رہ سکتا۔ جہاں تک تمہاری سرکاری حیثیت کے استعمال کا تعلق ہے، وہ ہماری چشم پوشی کا نتیجہ ہے۔ جب تک تم ہمارے لیے سودمند رہو گے، تمہیں ہر آزادی ملی رہے گی۔ جوں ہی تمہارے نظریات میں تبدیلی آئی، پاکستانی حکام کو حقائق سے آگاہ کر دیا جائے گا۔ اوور!"

"میرے خدا! تم مجھے دھمکیاں دے رہے ہو؟ چیف! یہ یاد رکھنا کہ تم مجھے امریکا کا اول خان نہیں بنا سکو گے۔ سی آئی اے ایک آئینی ادارہ ہے' وہاں میں اپنے حق کے لیے آخری دم تک لڑوں گا۔ اوور!"

"ضرور لڑنا" بے پروائی سے کہا گیا "فی الحال میں صرف یہ جاننا چاہتا ہوں کہ میری ہدایت پر عمل کرنے کے بارے میں تمہارا کیا ارادہ ہے۔ میں اپنا سارا وقت تمہارے ساتھ برباد نہیں کر سکتا۔ اوور!"

"اس وقت تم نے میرے اعصاب کو ہلا کر رکھ دیا ہے" کیری ہارٹ بوجھل اور شکستہ آواز میں بولا "میں اس وقت کوئی صحیح فیصلہ نہیں کر سکتا۔ مجھے سوچنے کے لیے مہلت درکار ہے۔ صحیح فیصلے پر پہنچتے ہی میں تمہیں یا بلیک ہاک کو آگاہ کر دوں گا۔ میں کسی بھی حالت میں بے مقصد موت کو گلے نہیں لگانا چاہتا۔ کسی بڑے مقصد کے لیے اسی وقت موت کی بے رحم وادیوں میں چھلانگ لگا سکتا ہوں لیکن بے مقصد موت سے مجھے نفرت ہے۔ تم جو کوئی بھی ہو' ڈیڈ اسٹارز میں سے ہی ہو گے۔ اگر تم نے میرے ساتھ بے رحمانہ سلوک جاری رکھا تو میں راس المیڈا سے رجوع کرنے پر مجبور ہو جاؤں گا۔ وہ درست اور بے لاگ فیصلے کرنے میں بے مثال شہرت رکھتا ہے۔ مجھے یقین ہے کہ وہ میرا ساتھ دے گا۔ اوور!"

"اس وقت تمہاری ذہنی حالت واقعی قابل رحم ہے" راس المیڈا کا لہجہ ترحم آمیز ہو گیا "ابھی تم مجھے قانون اور آئین کے حوالے دے رہے تھے اور اب راس المیڈا کی دھمکیاں دے رہے ہو۔ جس شخص کا ذہنی توازن اس حد تک بگڑ چکا ہو' اس سے کسی ذمے دارانہ کارکردگی کی توقع نہیں کی جا سکتی۔ تم اپنے ساتھ ہمارے لیے بھی خطرناک ہو سکتے ہو۔ میں تم سے کسی قسم کا براہ راست رابطہ رکھنا پسند نہیں کروں گا۔ تم جو بھی فیصلہ کرو' بلیک ہاک کو اس سے آگاہ کر دینا۔ دوسری اور اہم ترین بات یہ ہے کہ تم اپنا ایرئیل اسی وقت بلیک ہاک کے حوالے کر دو۔ شاید تمہیں ابھی تک اندازہ نہیں ہو سکا ہے کہ اگر جیف کا ایرئیل زیبی کے قبضے میں ہے اور وہ اس وقت خاموشی سے ہم دونوں کی گفتگو سن رہا ہے تو ہم کتنی بڑی تباہی سے دوچار ہو سکتے ہیں۔ اوور۔"

"تم زیبی سے خائف ہو" کیری ہارٹ نے دل برداشتہ ہو کر اس پر براہ راست الزام عائد کر دیا "کئی مرتبہ باتیں ہونے کے باوجود میں تمہارے نام' پتے اور ٹھکانے تک سے ناواقف ہوں تو زیبی ان باتوں سے کیا جان سکے گا؟ اسے پہلے سے معلوم ہے کہ وہ اپنے کن دشمنوں میں گھرا ہوا ہے۔ اس سے اصل خطرہ صرف میری جان کو ہو سکتا ہے۔ اگر وہ ہماری باتیں سن رہا ہے تو اسے معلوم ہو گیا ہو گا کہ تم مجھے ڈرائیو ان سینما بھیجنے کا ظالمانہ فیصلہ کر چکے ہو۔ وہ کسی عیار چیتے کی طرح گھات لگا کر میرا انتظار کرے گا اور بے خبری میں میرا کام تمام کر کے روپوش ہو جائے گا۔ تمہارا کچھ نہیں بگڑے گا کیونکہ اس کے لیے تم اب بھی ایک بے نام آواز ہی رہو گے... مگر یہ سارے مفروضے غلط ہیں۔ میں سمجھ چکا ہوں کہ زیبی نے میرے کسی استفسار کے جواب میں یہ بات تک کہ ایرئیل کی تباہی کے بارے میں بتایا تھا۔ دنیا کا کوئی فرد بھی ایسا ہی الجھا ہوا اور بے ساختہ جھوٹ نہیں بول سکتا۔ اس کے ساتھیوں سے براہ راست رابطے کا ایک ذریعہ آتے آتے تباہ ہو گیا تھا جس پر اسے قلق تھا اور زیبی نے اس کا اظہار کر دیا۔ تم میرے باس ہو۔ میں کہہ چکا ہوں کہ تمہارے کسی حکم سے سرتابی نہیں کروں گا۔ تم مجھے ایرئیل کی موت سے دوچار کرنے کا فیصلہ کر چکے ہو تو یہ تمہارا حق ہے۔ تمہارے اس حق کے احترام میں میں اپنا ایرئیل بلیک ہاک کو دے دوں گا۔ اوور!"

"میں تمہارے فیصلے کا منتظر رہوں گا۔ اوور اینڈ آل" راس المیڈا نے گفتگو کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

ہم چاروں چند ثانیوں تک حیرت سے خاموش بیٹھے ایک دوسرے کا منہ تکتے رہے۔

ایرئیل پر سنی جانے والی گفتگو ہر اعتبار سے بہت اہم تھی۔ ہم سب کا مشترکہ نظریہ تھا کہ پاکستان بلکہ کراچی میں راس المیڈا کی موجودگی ثابت ہو جانے کے بعد ایلین اور پیٹر کی حیثیت بے وقعت کٹھ پتلیوں کی سی رہ گئی تھی۔ جو کارنامے ان دونوں سے منسوب کیے جا رہے تھے ان کے پیچھے راس المیڈا کا ذہن کام کر رہا تھا۔ راس المیڈا کے لیے ایلین اور پیٹر کے مقابلے میں کیری ہارٹ اور انسپکٹر جیف کہیں زیادہ اہم ہونے چاہیے تھے لیکن حقیقت یہ تھی کہ ایلین نہ صرف راس المیڈا کے ساتھ رہ رہا تھا بلکہ اس کی اصلیت سے بھی باخبر تھا۔ یہی صورت حال پیٹر کے ساتھ بھی تھی لیکن وہ دھماکے میں مرنے کے بعد کھیل سے باہر ہو چکا تھا جب کہ سی آئی اے کے اسسٹنٹ ڈائریکٹر کیری ہارٹ کو ابھی تک معلوم نہیں تھا کہ اسے احکام دینے والا کون تھا۔ میرے لیے کیری ہارٹ کی بے خبری اس وجہ سے اور بھی زیادہ تعجب خیز تھی کہ ایلین کی کمین گاہ پر ہونے والے ٹکراؤ میں مجھ سے میرے قیاسات کی بنا پر راس المیڈا کو اپنی اصلیت کا اعتراف کرنا پڑا تھا۔ یہ دیگر بات ہے کہ میں اس کے اصل نام سے واقف ہونے اور کافی دیر تک اس کے ساتھ رہنے کے باوجود اس کی صورت دیکھنے میں کامیاب نہیں ہو سکا تھا۔

مجھے اچھی طرح یاد تھا کہ نادرہ کے مکان پر میں نے اسی ایرئیل پر راس المیڈا اور کیری ہارٹ کی جو گفتگو سنی تھی اس میں راس المیڈا نے واضح الفاظ میں کیری ہارٹ کو میرا اور کارلا الیگزا تک سوچنے کا حوالہ دیا تھا۔ ایلین کی کمین گاہ پر میری کارروائی کے ضمن میں وہ اپنا ذکر کرتے کرتے خاموش ہو گیا تھا۔ یہ بات میری سمجھ میں نہیں آ رہی تھی کہ کیری ہارٹ نے اب تک اپنے چیف کے بارے میں کچھ جاننے کی کوشش کیوں نہیں کی تھی؟

ایک امکان یہ بھی ہو سکتا تھا کہ گیری ہارٹ نے بالا ہی بالا چیف کے بارے میں سب کچھ جان لینے کے باوجود اپنی زبان بند رکھی ہو مگر سوال یہ پیدا ہوتا تھا کہ پھر گیری ہارٹ نے چیف سے بات کرتے ہوئے "انتہائی مایوسی کے عالم میں یہ کیوں کہا کہ اگر چیف نے اس کے ساتھ بے رحمانہ سلوک جاری رکھا تو وہ راس لیڈا سے رجوع کرے گا؟

وہ پیچیدہ تضادات دیر تک مجھے ستاتے رہے۔ جب ہم چاروں نے تبادلۂ خیال شروع کیا تو میں نے سب سے پہلے اپنی الجھن ان سب کے سامنے پیش کر دی۔

غزالہ نے خلافِ معمول بہت غور اور توجہ سے میری بات سنی اور اس کی فرمائش پر مجھے وہ مکالمے دہرانے پڑے جو راس لیڈا نے پہلی بار گیری ہارٹ سے گفتگو کرتے ہوئے میرے اور ایلین کے بارے میں ادا کیے تھے۔

"بات بالکل صاف ہے۔ آپ بلاوجہ الجھ رہے ہیں" میرے خاموش ہونے پر غزالہ نے اطمینان سے کہا۔

"کیا صاف ہے؟ میں وہی جاننا چاہتا ہوں" میں نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کہا۔ ویرا اور سلطان شاہ کی مستفسرانہ نظریں بتا رہی تھیں کہ میرے سوال کے جواب میں ان کے ذہن بھی خالی ہو رہے تھے۔

"ایلین کے ٹھکانے کی تباہی اور پیٹر کی موت کے فوراً بعد ہی گیری ہارٹ کو اسلام آباد دوڑا دیا گیا۔ اسے دوڑ لگوانے والا راس لیڈا تھا کیونکہ اس دھماکے میں وہ خود بھی زخمی ہوا تھا" غزالہ نے سکون سے کہنا شروع کیا "ان لوگوں میں اس واقعے کے صرف تین گواہ تھے۔ پیٹر دردناک موت کا شکار ہو چکا تھا، ایلین بری طرح زخمی ہونے کے بعد آکسیجن کے سہارے اپنی زندگی کے آخری سانس گن رہا تھا۔ گیری ہارٹ کس سے پوچھتا کہ اس واقعے کا تیسرا زخمی کون تھا؟ راس لیڈا کو ایلین کی موت کا پورا یقین ہے اسی لیے اس نے گیری ہارٹ کو اس کے بارے میں بتا دیا ورنہ حقیقت یہ ہے کہ اپنے آدمیوں کے لیے وہ صرف چیف ہے جو سر سے پیر تک سیاہ لباس اور نقاب میں ملبوس ہو کر ان کے سامنے آتا ہے۔ کسی کو علم نہیں ہے کہ وہ راس لیڈا ہی ہے"

"تم ٹھیک کہہ رہی ہو" ویرا نے بے ساختہ غزالہ کی تائید کرتے ہوئے کہا۔

"کیا یہ عجیب بات نہیں ہے کہ راس لیڈا کے آدمی اپنے چیف کی اصلیت سے بے خبر ہیں لیکن ہم اس کے بدترین دشمن ہوتے ہوئے بھی اس سے بخوبی واقف ہیں اور مزے کی بات یہ ہے کہ خود راس لیڈا اس عجیب و غریب صورتحال سے پوری طرح باخبر ہے" سلطان شاہ بولا۔

"بات یہ ہوا کو لگ رہی ہے" میں نے تعریفی لہجے میں غزالہ سے کہا۔ حقیقت یہ ہے کہ اس کی باریک وضاحت نے میرے ذہن

پر سے بہت بڑا بوجھ ہٹا دیا تھا۔

"پھر اب گیری ہاورٹ کے لیے کون جائے گا؟" سلطان شاہ دھول دیکھنے کے لیے مضطرب تھا۔

"کوئی نہیں۔" میرے سخت الفاظ پر اس کے چہرے پر مایوسی پھیل گئی۔

"کیوں؟ اس نے واس ال لمبیڈا سے غداری کی ہے تو ہم اسے یونہی چھوڑ دیں گے؟"

"بے وقوفی کی باتیں مت کیا کرو!" میں نے تلخی سے کہا "اگر تم نے ان دونوں کی گفتگو غور سے سنی ہے تو یہ اندازہ بھی لگا لیا ہوگا کہ واس ال لمبیڈا کو آخر تک حیبت طرکا ایرینس تباہ ہونے کی کہانی پر یقین نہیں آیا۔ اس کی دانست میں گیری ہاورٹ نے دوسری مرتبہ ایرینس استعمال کر کے ناقابل معافی غلطی کی ہے اسی لیے اس نے گیری ہاورٹ کو زانیوان سنبھا جانے کا حکم دیا ہے۔ وہ سمجھ رہا ہے کہ ہم اس کی گفتگو سن رہے ہوں گے اور گیری ہاورٹ کی گردن ناپنے کے لیے فوراً ہی ژوانیوان سنبھا پہنچ جائیں گے۔ گیری ہاورٹ کو اس کی بے احتیاطی کی عبرت ناک سزا مل جائے گی یہ ثابت ہو جائے گا کہ ایرینس تباہ نہیں ہوا بلکہ ہمارے قبضے میں ہے اسی کے ساتھ ہم لوگ اس ایلی کی نظروں میں آ جائیں گے جو گیری ہاورٹ کے پیچھے پیچھے ژوانیوان سنبھا پہنچے گی.."

"تم یہ سب اسنے یقین سے کہہ رہے ہو جیسے واس ال لمبیڈا نے تمہارے ہی مشورے سے یہ منصوبہ بنایا ہو!" ویرا نے جل کر میری بات درمیان سے ہی کاٹ دی۔

"خدا کو کسی نے نہیں دیکھا لیکن عقل سے پہچانا ہے" میں نے اسے گھورتے ہوئے ایک فرسودہ بات دہرائی "اس کی گفتگو کا ہر لفظ اسی ایک سمت کی نشان دہی کر رہا تھا۔ گیری ہاورٹ نے بھی بھانپ لیا تھا کہ اس کا چیف اسے قربانی کا بکرا بنا کر مچھلی پھانسنا چاہ رہا ہے۔"

"پھر تو سلطان شاہ ٹھیک کہہ رہا تھا۔ واس ال لمبیڈا اسے مروانے کے چکر میں ہے اس لیے تم اسے زندہ بچانا چاہتے ہو تاکہ وہ بعد میں تمہیں کوئی گہری زک پہنچا سکے" ویرا نے تیزی سے کہا۔

"اگر واس ال لمبیڈا اس سے متنفر ہو چکا ہے تو وہ کسی بھی قیمت پر زیادہ دیر تک زندہ نہیں رہ سکے گا۔ اگر وہ ژوانیوان سنبھا سے حیبت طرزی کا ورلے کر کسی مزاحمت کے بغیر واپس لوٹ گیا تو واس ال لمبیڈا کی توقعات پوری نہیں ہو سکیں گی۔ میں اس وقت اسے مایوس کرنا چاہتا ہوں۔ وہ سوچ بھی نہیں سکے گا کہ ہم نے دیدہ دانستہ گیری ہاورٹ کو چھوڑا ہے۔ اس نے گیری ہاورٹ کو مشتعل کر کے ہمیں اکسانے کی کوشش کی ہے تاکہ ہم سمجھ لیں کہ گیری ہاورٹ اپنے چیف سے باغی ہو چکا ہے اور اگر ہم اسے پکڑ لیں تو وہ ہمارے لیے بہترین مددگار ثابت ہوگا۔ میں یہ سنگین غلطی کرنے کے موڈ میں نہیں ہوں۔ گیری ہاورٹ کی صحیح و سلامت واپسی پر اسے

یقین آ جائے گا کہ حیبت طرکا ایرینس تباہ ہو چکا ہے اور ہم اس کی ہونے والی کسی بات سے واقف نہیں ہو سکے۔"

"اس طرح ہمارے سودوں کو خاصا اتفاق ہوگا" ویرا نے زہر بھرے لہجے میں ٹکڑا لگایا۔

میں نے اسے غضبیلی نظروں سے گھورا لیکن اس کی حالت کے پیش نظر کوئی سخت جواب دینے کے بجائے تحمل سے کہا "وہ بے قابو ہو کر ایرینس استعمال کرنا شروع کر دے گا اور ہم اس کی حکمت عملی سے واقف ہو جائیں گے اس دوران میں ہمیں اس پر کاری وار کرنے کا سنہرا موقع مل سکتا ہے۔"

"اوہ! تو تم اس سمت میں سوچ رہے ہو" ویرا فوراً ہی مزاحمت سے دستبردار ہو گئی۔

"میں کچھ اور ہی کر گزرنا چاہتا ہوں" سلطان شاہ پُر خیال لہجے میں بولا۔

"ارشاد!" میں نے ادب و احترام سے اپنے سر کو خم دے کر کہا۔

"بھاڑ میں جائے سب کچھ۔" سلطان شاہ تنک کر بولا "تم خود ہی سب کچھ سوچتے اور کرتے رہو۔"

"سچ... سچ!" ویرا اس کی بات مکمل ہونے سے پہلے ہی ہمدردانہ لہجے میں بول پڑی "سب چھاپہ مارو! گیری ہاورٹ کا اثر ہو گیا ہے۔ وہ بھی اپنے چیف سے اسی طرح بھڑکا ہوا تھا۔"

"مجھے کیا ضرورت ہے کسی سے بھڑکنے کی؟" سلطان شاہ چبا چبا کر کھانے والے انداز میں غرایا "سوچنے اور فیصلہ کرنے کا حق صرف تم دونوں کو حاصل ہے۔ مجھے تو بس حکم کا غلام بنایا ہوا ہے..."

"تم بلاوجہ ناراض ہو رہے ہو" میں نے موقع کی نزاکت بھانپ کر مصالحت کی راہ اختیار کرتے ہوئے کہا "میں نے تمہیں اپنی تجویز پیش کرنے سے روکا تو نہیں تھا۔ تمہیں بولنے کی دعوت ہی دی تھی۔"

"دیکھ لو اپنی وضاحتوں کو" وہ بے زاری سے بولا "میں اتنا بھولا نہیں ہوں کہ تمہارے لہجے میں چھپے ہوئے طنز کو محسوس نہ کر سکوں... اب تم بھی ویرا کی طرح ہر وقت میرا مذاق اڑانے پر تلے رہتے ہو۔"

"اگر میں نے کوئی طنز کیا تھا تو میں اپنی غلطی پر معافی چاہتا ہوں۔ خدا کے لیے اب جلدی سے اپنی تجویز بتاؤ تاکہ ہم کسی حتمی فیصلے پر پہنچنے کے بعد آرام کر سکیں....."

"اوہ! اسے تو ہم بھول ہی گئے" ویرا چونک کر بولی "کمرے میں وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ وہ خوف اور دہشت کا دھول جاری ہو گی۔"

وہ نکتہ سلطان شاہ کی سمجھ میں آ گیا اور وہ تھوڑے توقف کے بعد بولا "یہ واس ال لمبیڈا کی چال ہو یا نہ ہو ایک بات طے ہے اس وقت گیری ہاورٹ اس سے بری طرح بدظن ہو چکا ہے اس

نمبر ہمارے پاس موجود ہے۔ ہم براہ راست اس سے بات کر کے اسے بتا دیں کہ اس کا چیف راس ا لیڈا ہی ہے تو وہ ہمارے ساتھ بھرپور تعاون پر آمادہ ہو سکتا ہے۔"
"تم ان سیکرٹ ایجنٹوں کی فطرت سے واقف نہیں ورنہ یہ بات نہ کرتے" ویرا نے سنجیدگی سے کہا "یہ پانے اور گھاگ لوگ اپنی گردن کٹوا لیتے ہیں لیکن اپنے مشن سے کبھی غداری نہیں کرتے۔ چیف کی اصلیت کا انکشاف اسے حیرت اور صدمے سے ضرور دوچار کر دے گا لیکن وہ پھر بھی ہمیں ڈبل کراس کرنے کی کوشش کرے گا۔"
"یہ ایک مفروضہ ہے۔ ہمیں اسے توڑنے کی کوشش ضرور کرنی چاہئے" سلطان شاہ نے اصرار کیا۔
"یہ کوشش ناکام ثابت ہوئی تو ہم بہت بڑے خسارے میں چلے جائیں گے" اس بحث کو وہیں سمیٹنے کے لئے مجھے مداخلت کرنا پڑی "اس کا امکان اتنا زیادہ نہیں ہے کہ وہ چیف کی اصلیت سے واقف ہونے کے بعد کھلی بغاوت پر اتر آئے۔ ہماری طرف سے رابطہ ہوتے ہی وہ سمجھ لے گا کہ جیف طر کے اپریشن کے بارے میں اس کے چیف کا نظریہ درست تھا۔ اپنی غلطی کا احساس ہونے پر وہ فطری طور پر اس کا ازالہ کرنے اور راس ا لیڈا کی خوشنودی حاصل کرنے کی کوشش کرے گا۔ وہ چاہے گا کہ ہمیں اپنے تعاون کا یقین دلا کر کسی شکنجے میں پھانس لے۔ یہ مت بھولو کہ اس طرح وہ دو مقاصد حاصل کر سکتا ہے۔ راس ا لیڈا سے بغیر مقابلے اور اپنے قریبی دوست جیف طر کے قتل یا زخموں کا انتقام۔ ایک بار ان لوگوں کو اپریشن کے بارے میں حقیقت کا علم ہو گیا تو ہم ان کے عزائم کے بارے میں کچھ بھی نہیں جان سکیں گے۔ کیری ہارٹ کو نظر انداز کر کے ہم ہر اعتبار سے فائدے میں رہیں گے۔ یہ مت بھولو کہ ابھی جیف طر ہمارے قبضے میں ہے۔"
"بلیک ہاک کا اہم نام بھی ہمارے علم میں آ چکا ہے" ویرا نے کہا "یہ امریکن قونصل خانے کے کسی افسر کا کوڈ معلوم ہوتا ہے۔ شاید وہی راس ا لیڈا اور اس کے ساتھیوں کے درمیان رابطے اور پیغام رسانی کا ذمے دار ہے تاکہ راس ا لیڈا غیر ضروری طور پر اپنے آدمیوں کے سامنے نہ آ سکے۔"
"محض نام جاننے سے کیا فرق پڑتا ہے؟" سلطان شاہ بے دلی سے بولا "کراچی کی آبادی ایک کروڑ سے زیادہ ہے۔ اتنی بڑی آبادی میں بلیک ہاک کا سراغ لگانے میں دانتوں پسینہ آ جائے گا۔ یہ تو ایسا ہی ہے جیسے سمندر میں لال رنگ کا ایک قطرہ ٹپکانے کے بعد دوبارہ تلاش کرنے کی کوشش کی جائے۔"
ویرا نے کوئی چبھتا ہوا جواب دینے کے لئے منہ کھولا ہی تھا کہ میں نے آنکھ مار کر اسے خاموش کرا دیا اور رسانیت سے کہا "ہمارا اصل ہدف بلیک ہاک نہیں، راس ا لیڈا ہے۔ ویسے بلیک ہاک تک پہنچنا بھی اتنا زیادہ مشکل نہیں ہو گا۔ اگر تم یہ بات ذہن میں رکھو کہ بلیک ہاک ایک سفید فام بلکہ امریکن ہے تو کراچی کی ساری مقامی آبادی باہر ہو جاتی ہے۔ امریکنوں میں سے بھی عورتوں اور بچوں کو خارج کر دو تو بمشکل چند سو افراد رہ جائیں گے۔ ان پر کام کرنا پورا شہر کھنگالنے سے کہیں زیادہ آسان ہے۔"
"تم اپنے دل کے ارمان پورے کر لو۔ میں منع نہیں کر رہا۔ لیکن اتنا بتا دوں کہ امریکنوں کا پیچھا کرنا ہمارے لئے ممکن نہیں ہو گا۔ ہمارے لئے یہ کام صرف اول خان کر سکتا تھا اور اسے تمہاری گرفتاری پر مامور کر دیا گیا ہے۔ مجھے تو اب یہ کھیل بہت لمبا ہوتا ہوا نظر آ رہا ہے" سلطان شاہ کے لہجے میں بیزاری عود کر آئی۔
"اول خان سے روشن ہونے سے پہلے بھی ذہنی تھی کے خلاف بڑی بڑی کامیابیاں حاصل کرتا رہا ہے" ویرا اس مرتبہ بولے بغیر نہ رہ سکی "ہو سکتا ہے کہ جیف طر ہی ذرا تشدد کے بعد بلیک ہاک کا پورا کچا چٹھا اگلتا چلا جائے۔ تم راس ا لیڈا کے بارے میں ضرورت سے زیادہ مبالغے کا شکار ہو رہے ہو۔"
"فیصلہ ہو گیا" میں نے غزالہ کا ہاتھ تھام کر اپنی جگہ چھوڑتے ہوئے کہا "فی الحال کیری ہارٹ کو بھول کر نتائج کا انتظار کیا جائے گا۔ اب ہم دونوں نادرہ کے پاس جا رہے ہیں۔ اس کا بندوبست ہونے تک ہم دونوں امن و سکون سے اسی کمرے میں محصور رہیں گے...... کسی بھی قسم کے شور شرابے اور مار دھاڑ کے بغیر!"
"تم بے فکر ہو کر اس مصیبت کو ٹالنے کی کوشش کرو" سلطان شاہ چھنگی سی مسکراہٹ کے ساتھ بولا "ابھی تو ویرا خانم کی بیٹری ویسے ہی ڈاؤن ہے۔ یہاں کوئی گڑبڑ نہیں ہو گی۔"
میں ہنستا ہوا ویرا کے کمرے سے باہر نکل گیا۔ غزالہ میرے پیچھے تھی۔
دروازہ بند کر کے غزالہ لپک کر میرے برابر میں آ گئی اور دھیمے مستفسرانہ لہجے میں بولی "کیا آپ کو پورا یقین ہے کہ نادرہ آسانی کے ساتھ یہاں سے نکلنے پر آمادہ ہو جائے گی؟"
"میری کوشش تو یہی ہو گی" میں نے رک کر کہا "آگے اللہ مالک ہے۔ تمہارے ذہن میں کوئی متبادل تجویز ہو تو وہ بھی بتا دو تاکہ میں ایک ہی مرتبہ اس مسئلے کو اس کے انجام تک پہنچا دوں۔"
"میرے پاس کوئی متبادل تجویز نہیں ہے۔ میں بس اتنا جانتی ہوں کہ نادرہ کا یہاں رکنا خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔ ویرا نے جب سے اس کی ایک جھلک دیکھی ہے، مسلسل اس کے خلاف زہر اگل رہی ہے۔ مجھے ڈر ہے کہ نادرہ کو یہ رات اس چھت کے نیچے گزارنی پڑی تو ویرا اس سے لڑ پڑے گی۔"
"ویرا کو اس اجنبی عورت سے کیا پرخاش ہے؟ اس نے میرا ساتھ دینے کا فیصلہ کر کے بہت بڑی قربانی دی ہے۔"
"سب کچھ معلوم ہو جانے کے بعد اسے اس خیال میں نہیں رہنا چاہئے کہ اس نے آپ کے لئے کوئی قربانی دی ہے۔ ان لوگوں

کے عزائم کھل کر سامنے آ چکے ہیں۔ وہ نادرہ کو سنہرے خواب دکھا کر اپنا کھلونا بنانا چاہ رہے تھے۔ اسے آپ کا احسان مند ہونا چاہئے کہ آپ نے اسے ذلیل و خوار ہونے سے بچا لیا ہے۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ ویرا نے نادرہ کے بارے میں تمہاری بھی برین واشنگ کی ہے" میں نے اس کی جھیل جیسی گہری آنکھوں میں جھانکتے ہوئے کہا "وہ نادرہ سے کیوں اتنی بھڑکی ہوئی ہے؟"

غزالہ نے میرے آخری سوال کو ٹالنا چاہا لیکن مجھے دال میں کالا نظر آ رہا تھا۔ میں اڑ گیا اور غزالہ کو خفت آمیز مسکراہٹ کے ساتھ اعتراف کرنا پڑا "آپ جانتے ہیں کہ ویرا ضدی طبیعت کی مالک ہے۔ جس بات کے پیچھے پڑ جاتی ہے اسے نہیں بھولتی۔ اس کی رائے ہے کہ نادرہ جیسی عورتیں مشکوک کردار کی حامل ہوتی ہیں اور مردوں کو اپنی طرف متوجہ کرنے کی حیرت ناک مقناطیسی صلاحیت رکھتی ہیں۔ سچ پوچھیں تو وہ مجھے بھی نادرہ کے خلاف اکساتی رہی ہے۔ ویرا کو شبہ ہے کہ ابھی وہ اپنی مظلومانہ ادائیں دکھا کر اپنا میل جول بڑھا رہی ہے اور پھر اچانک ہی آپ کے گلے کا ہار بن جائے گی۔"

"یہ شکایتیں تمہیں تو ہو سکتی ہیں ویرا اس بارے میں اپنا سر کیوں کھپا رہی ہے؟" میں نے نادرہ اور بشیر کے مراسم کے بارے میں اپنے شکوک و شبہات کا اظہار کئے بغیر حیرت سے پوچھا۔

غزالہ ہنس پڑی "یہ سوال آپ مجھ سے پوچھ رہے ہیں؟ میں تو یہ دیکھ دیکھ کر لطف اندوز ہوتی رہتی ہوں کہ کبھی کبھی وہ مجھ سے بھی بڑھ چڑھ کر آپ پر اپنا حق جتاتی رہتی ہے اور آپ اسے نظر انداز کر جاتے ہیں۔ یہ آپ کا اور ویرا کا معاملہ ہے۔ میں اس بارے میں کیا کہہ سکتی ہوں؟"

غزالہ کی ہنسی میں معصومیت اور چہرے پر سادگی تھی۔ اس نے جو کچھ کہا نیک نیتی سے کہا تھا لیکن میں اس کے وہ فقرے ان کر سنا نے میں آ گیا۔ اتنی طویل رفاقت میں اس نے کئی بار میرے اور ویرا کے تعلق کے بارے میں کوئی ایسی الجھی ہوئی بات کہی تھی جو میری کمزوری کی طرف اشارہ کر رہی تھی۔

میں نے جذباتی ہو کر مضبوطی سے غزالہ کے دونوں شانے تھام لئے اور تیز سرگوشی میں کہا "دیکھو غزالہ! یہ ہم دونوں کی مختصر سی کائنات کے بہت زیادہ نجی معاملات ہیں۔ تم ویرا کو اچھی طرح جانتی اور سمجھتی ہو۔ تمہاری حوصلہ افزائی کی وجہ سے میں اس کی بہت سی باتیں پی جاتا ہوں۔ ویرا ہو یا نادرہ... ان کے بارے میں اصل اہمیت تمہاری رائے کی ہے... میں ویرا کو اپنی نجی زندگی میں دخل انداز ہونے کی اجازت نہیں دے سکتا۔"

"وہ بے چاری آپ کی نجی زندگی میں کہاں دخل انداز ہو رہی ہے... نادرہ کے بارے میں اس نے مجھ سے بہت کھل کر باتیں کیں لیکن نادرہ کی طرف سے میرا دل بھی صاف نہیں تھا۔ ایف ایم ٹیلیفون پر میں نے اپنے کانوں سے سنا تھا کہ وہ آپ سے بے تکلفی کی خواہاں تھی۔ اسے کیا ضرورت تھی کہ آپ کو آپ جناب کے بجائے تم سے مخاطب کرنے کی دعوت دے؟ ہو سکتا ہے کہ میں اب تک یہ ذرا سی باتیں بھول چکی ہوتی لیکن ویرا نے اپنے دل کی بھڑاس نکال کر ان وسوسوں کو زیادہ زہرناک بنا دیا ہے۔ اس کے بارے میں میری اور ویرا کی سوچ ایک ہے۔ فرق صرف اتنا ہے کہ میں درگزر کی قائل ہوں وہ شدت اظہار پر آمادہ ہے۔"

"کاش تم نے مجھے پہلے ہی یہ سب بتا دیا ہوتا تو میں نادرہ کے کار فرغ تک نہ کرتا" میں نے مجروح آواز میں کہا۔

وہ منہ پر ہاتھ رکھ کر مجھ سے ہنس پڑی "اب آپ جاوید سنجیدہ ہو رہے ہیں۔ ارے بھئی ویرا نے یہ باتیں آپ کے جانے کے بعد کی تھیں۔ میں آپ کو کب بتاتی؟ ویرا تو یہاں تک کہہ رہی تھی کہ نادرہ فلیٹ میں رہی تو وہ کسی بھی وقت بم گن سے ان کے دماغ میں ایک کلو سرنگ بنا دے گی۔"

"ویرا پر لعنت بھیجو!" میں نے جھلا کر کہا "یہ بتاؤ کہ تم کیا چاہتی ہو؟"

وہ اچانک میرے سینے سے لپٹ گئی اور منہ چھپا کے منمناتی ہوئی آواز میں بولی "جس راستے پر شکوک و شبہات کے کانٹے بکھرے ہوئے ہوں اس سے گریز ہی بہتر ہوتا ہے۔ آپ نادرہ اور اس کے غریب الوطن بچے قرض کے لئے جو کچھ کر سکتے ہیں کرتے رہیں لیکن اسے گھر میں نہ رکھیں۔ آپ کو اندازہ نہیں کہ اس کی دیکھیں ہر لمحے آپ کا پیچھا کرتی ہیں اور ان میں ایک چمک ہوتی ہے کہ دل ہولنے لگتا ہے۔ میں نے اپنی زندگی میں آج تک ایسی عورت نہیں دیکھی جو خوبصورت ہونے کے باوجود ڈراؤنی ہو۔"

"وہ یہاں نہیں رہے گی" میں نے اسے اپنے بازوؤں میں بھینچ کر کہا "مجھے دکھ اس بات کا ہے کہ تم اپنے دل ہی دل میں ان اندیشوں کو پروان چڑھاتی رہیں اور مجھے ان کی بھنک تک نہ لگی۔ مجھے ذرا سا بھی اشارہ مل گیا ہوتا تو میں اسے گھر سے بے گھر نہ کرتا۔ نہ جانے دنیا میں ہر روز کتنے جیب تراش کبری بارست ہزاروں ناداروں کو اپنا آلہ کار بناتے ہیں۔ ان میں ایک دو کا اضافہ ہو جاتا تو کیا فرق پڑتا۔ اسے اس کے گھر سے نکالنے کی ذمہ داری میرے سر پڑی ہے۔ اب مجھ ہی کو اسے کسی دوسری چھت کا سایہ میسر کرنا پڑے گا۔"

"میری طرف سے آپ پر کوئی جبر نہیں ہے" وہ کسمسا کر میری مضبوط گرفت سے نکلتے ہوئے بولی "اسے جب سہولت ہو تو یہاں سے چلی جائے لیکن اتنا ضرور کہوں گی کہ جب تک نادرہ یہاں موجود ہے آپ ویرا پر کڑی نظر رکھئے گا ورنہ کہیں یہ نہ ہو کہ آپ بچ نہ سکے گا کہ اس نے کب نادرہ کا کام تمام کر دیا۔"

وہ شدید ورکاہت کے نسوانی جذبوں میں کتنی سمٹی ہوئی تھی۔ یہ صورت حال تھی کہ میں الجھ کر رہ گیا۔ مجھے یوں محسوس ہوا جیسے مجھے پوری رفتار سے دوڑنے والے نے اچانک کسی نے

پھینک کر جکڑ لیا ہو اور میرے پیر زمین سے اکھڑ گئے ہوں۔ غزالہ اپنی بات پوری کر کے کچن کی طرف چل دی تھی۔

میں سر جھٹک کر ٹیلی فون کے اس جنکشن باکس کی طرف بڑھ گیا جہاں سے میں نے اپنی خوابگاہ والی لائن کے تار الگ کیے ہوئے تھے۔ میں نادرہ کو اپنی خواب گاہ سے باہر لائے بغیر اسے فون پر اپنی بہن سے بات کرنے کا موقع فراہم کرنا چاہتا تھا جس کے لئے تاروں کا دوبارہ جوڑنا ضروری تھا۔

میں تاروں کو درست کر کے لوٹا تو غزالہ اپنی خوابگاہ کے دروازے کے کی ہول سے ٹیپ ہٹا کر بظاہر قفل کھول رہی تھی۔ چند لمحوں کے لئے ہم دونوں کی نظریں چار ہوئیں۔ اس کی بڑی بڑی سحر انگیز آنکھوں میں سدا کی وہی معصومانہ شوخی اور شرارت رچی ہوئی تھی جس نے پہلی ملاقات میں ہی مجھے اپنا اسیر کر لیا تھا۔ اس کے چہرے اور آنکھوں کے تاثرات سے یہ ظاہر ہی نہیں ہو رہا تھا کہ تھوڑی دیر قبل ہم کسی حساس اور سنگین مسئلے پر الجھے ہوئے تھے۔ مجھے غور سے اپنی طرف متوجہ پا کر غزالہ جھینپے ہوئے انداز میں بے ساختہ مسکرا دی۔

نادرہ کو ہوشیار کرنے کے لئے کی ہول میں چابی کے گھومنے کی کھٹکے دار آواز ہی کافی تھی لیکن غزالہ نے اس کے بعد بھی دستک دینی ضروری سمجھی۔ شاید نادرہ دروازے پر ہی موجود تھی۔ اس نے دستک ہوتے ہی اندر سے ہینڈل گھما کر دروازہ کھول دیا۔

"میں تمہارے لئے چائے اور کچھ بسکٹ وغیرہ لے کر آتی ہوں" غزالہ نے نادرہ کی صورت دیکھتے ہی پُر خلوص لہجے میں کہا "تب تک تم ان سے باتیں کرو... تمہیں کافی دیر تک کمرے میں بند رہنا پڑا ہے" اپنی بات مکمل کر کے غزالہ نے نادرہ کے جواب کا انتظار نہیں کیا اور نہایت دل ربایانہ انداز میں لہراتی ہوئی کچن کی طرف چل دی۔

"آپ کی بیوی بہت پیاری ہے" نادرہ کے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی رشک آمیز آواز ابھری۔ اس کی نگاہیں عقب سے غزالہ کا تعاقب کر رہی تھیں۔

"ہر بار تم غزالہ کی تعریف ضرور کرتی ہو" میں نے اس کے قریب سے گزر کر اندر داخل ہوتے ہوئے کہا اور نادرہ کے وجود سے پھوٹتی ہوئی ایک مانوس سی مہکار نتھنوں میں گھستے ہی چونک پڑا۔

میں نے رک کر غور سے نادرہ کی طرف دیکھا اور کہا "یہاں آنے تک تمہارے جسم یا کپڑوں سے کسی پرفیوم کی خوشبو نہیں آ رہی تھی لیکن اب تم سر سے پیر تک پوائزن کی بھینی بھینی خوشبو میں رچی ہوئی ہو۔"

"ہاں!" وہ دروازہ بند کر کے کسی ندامت کے بغیر بولی "بند کمرے کی تنہائی میں، میں غزالہ کی ڈریسنگ ٹیبل کا جائزہ لے رہی تھی۔ پوائزن کی شیشی پر نظر پڑی تو خیال آیا کہ اگر یہی آپ کا پسندیدہ پرفیوم ہے تو میرے وجود سے بھی اسی کی خوشبو پھوٹنی چاہئے۔"

میں اندر جا کر ایک کرسی پر بیٹھ گیا۔ کمرے میں ایئر کنڈیشنر کی موہوم سی گونج کے ساتھ خوشگوار خنکی اور پوائزن کی خوشبو رچی ہوئی تھی۔ شاید نادرہ نے کافی فراخ دلی سے غزالہ کی پسندیدہ شیشی پر ہاتھ صاف کیا تھا۔

"پرفیوم کی خوشبو بہت جلدی اڑ جاتی ہے، اصل خوشبو وجود کی ہوتی ہے جو ہمیشہ برقرار رہتی ہے اور بعض اوقات مصنوعی خوشبو پر بھی غالب آ جاتی ہے" میں نے تیکھے لہجے میں نادرہ کو ایک نافہم بات سمجھانی چاہی۔

"کبھی کبھی آپ کی باتیں بہت دلچسپ اور شاعرانہ ہو جاتی ہیں" وہ میرے سامنے والی کرسی سنبھال کر میری طرف جھکتے ہوئے بولی "شاید آپ یہ کہنا چاہ رہے ہیں کہ پوائزن کی خوشبو کے مقابلے میں میرے اپنے بدن کی خوشبو زیادہ معتبر اور پائیدار ہے...."

"پوائزن غزالہ کے وجود سے مل کر ایک انوکھی اور مسحور کن خوشبو دیتا ہے" میں نے ذرا بے رحمانہ انداز میں اپنی بات کی وضاحت کر دی "تم غزالہ نہیں ہو، تمہارا وجود میرے لئے اجنبی ہے لہٰذا مجھے صرف پوائزن کی خوشبو نے چونکایا تھا۔ خوشبوؤں کے رشتے بہت عجیب ہوتے ہیں۔ مصنوعی خوشبو مصنوعی سہاروں کی طرح بہت جلد ساتھ چھوڑ دیتی ہے جیسے آج ناگزیر حالات کے تحت بشیر تمہیں چھوڑ کر کراچی چلا گیا۔ قدرتی اور فطری خوشبو سدا بہار ہوتی ہے.... زندگی بھر کے بندھن کی طرح.... جیسے نعمی تم سے بہت دور ہونے کے باوجود بھی آج تمہارا شوہر ہے۔"



"غنی کے سرد یاب ہونے کے بعد آج میں نے اپنی زندگی کے کچھ بہترین لمحے گزارے ہیں" وہ کرسی کی پشت گاہ سے ٹیک لگا کر مخمور لہجے میں بولی "آپ کی ذات بہت بھرپور ہے۔ مجھے یوں محسوس ہو رہا ہے جیسے آپ میری طرف آنے والی ہر مصیبت کو اپنی ٹھوکر سے دور اچھال دیں گے۔ تحفظ اور عافیت کا یہ احساس بہت کم مردوں کے ساتھ ملتا ہے۔ بشیر میرا بہت وفادار ملازم تھا' میرے پسینے پر اپنا خون بہانے کے لئے تیار رہتا تھا لیکن اس کے ساتھ رہ کر میں ہر لمحے اپنی سلامتی کے بارے میں فکر مند رہتی تھی۔ جب بھی آپ کے ساتھ بیٹھنے کا موقع ملا' مجھے یاد تک نہیں رہا کہ میری ذات کو کوئی خطرہ بھی لاحق ہو سکتا ہے۔ میں چند روز آپ کے ساتھ رہی تو میری کایا ہی پلٹ جائے گی" میری اور غزالہ کی مشترکہ خواب گاہ میں تنہائی کے کچھ لمحات گزارنے کے نتیجے میں اس کے ذہن میں کوئی گرہ سی پڑ گئی تھی اور وہ میری باتوں میں پوشیدہ رموز تک پہنچنے کے بجائے صرف وہی کچھ سمجھ رہی تھی جو وہ سمجھنا چاہتی تھی۔ خواب گاہ کی فضا میں بکھری ہوئی پرفیوم کی خوشبو کے ساتھ نادرہ کی وہ ذہنی کیفیت میرے لئے خطرناک تھی۔ غزالہ کسی بھی لمحے جانے کے ساتھ وہاں آ کر اپنے وسوسوں کو عملی روپ دھارتے دیکھ سکتی تھی۔ میری مجبوری یہ تھی کہ میں نادرہ سے بے زار ہونے کے باوجود اسے ناراض نہیں کر سکتا تھا۔

میں نے اضطراری طور پر ایک سگریٹ سلگانے کے بعد کہا۔ "مردوں کے بارے میں تمہارا تجربہ قابل رشک ہے۔ ہمارے معاشرے میں بہت کم عورتوں کو اتنے زیادہ مردوں کے تجربے کا موقع ملتا ہے کہ وہ تمہاری طرح کوئی رائے قائم کر سکیں۔ میں ایک عام سا آدمی ہوں۔ بے ضرر اور اپنی دنیا میں مگن رہنے والا۔ میری اتنی زیادہ تعریفیں نہ کرو کہ میرے قدم بہک جائیں۔ تم دو برس سے غنی سے جدائی کی آگ میں رہ رہ کے سلگ رہی ہو۔ کسی بھٹکے ہوئے شخص کی..... ایک ہلکی سی پھونک ان چنگاریوں کو بھڑکا سکتی ہے۔ میں ابھی سے اس خیالی آگ کی تپش اپنے دامن پر محسوس کر رہا ہوں۔ تمہارے لئے بہترین اور محفوظ ٹھکانا تمہاری بہن کا گھر ہے۔ تم جتنی جلدی وہاں چلی جاؤ' تمہارے حق میں انتہائی بہتر رہے گا۔"

"ہاں' میں آج ہی خالدہ اور حنیف سے بات کروں گی۔ مجھے ہر حال میں ان کو منانا پڑے گا لیکن یہ بھی تو ہو سکتا ہے کہ رحیم یار خان جانے سے پہلے ہم دونوں کسی ہوٹل میں پناہ لے لیں۔ مجھے آپ سے بالکل خوف نہیں آ رہا۔ مجھے یقین ہے کہ آپ جو کچھ کریں گے' میرے فائدے کے لئے کریں گے..... غنی کا کام ایسا تھا کہ ہمارے گھر طرح طرح کے مرد آتے تھے۔ بعض اوقات نہ چاہتے ہوئے بھی مجھے ان کی مہمان داری کرنی پڑتی تھی۔ وہ سب ہیروئن کے خریدار یا بیچنے والے ہوتے تھے۔ میں نے ان کی عادات و حرکات کو دیکھ دیکھ کر بہت کچھ سیکھا ہے۔ میں آدمی کے دل کی بات اس کی آنکھوں میں پڑھ لیتی ہوں۔ آپ کے بارے میں میں یہ بات جان چکی ہوں کہ آپ سے میری ذات کو کوئی فائدہ پہنچے یا نہ پہنچے' نقصان ہرگز نہیں پہنچے گا....."

"یہ باتیں ہم بعد میں بھی کر سکتے ہیں" میں نے اس کی بات کاٹتے ہوئے کہا "اس وقت خالدہ سے بات کرنی ضروری ہے۔ ہو سکتا ہے کہ تمہاری بہن فوراً مصالحت پر آمادہ نہ ہو سکے' اسے اپنے شوہر سے مشورے کی ضرورت ہو۔ انہیں اتنا موقع ملنا چاہئے کہ رات گہری ہونے سے پہلے وہ دونوں تم سے فون پر دوسرا رابطہ کر سکیں..... رہا کسی ہوٹل میں پناہ لینے کا خیال تو اس ہذیان انگیز سوچ کو اپنے ذہن سے کھرچ ڈالو۔ تم بھول رہی ہو کہ اب تک سی آئی اے والوں کے مددگار اور ہمدرد پورے شہر میں میری اور تمہاری تلاش میں نکل چکے ہوں گے۔ اس محفوظ ترین چھت کے سائے سے باہر نکلتے ہی تم ناقابل تصور دشواریوں میں گھر جاؤ گی۔"

"عجیب بات ہے۔" وہ نیم وا آنکھوں سے میری طرف دیکھتے ہوئے بولی "آپ ایک ہی وقت میں دو مختلف بلکہ متضاد باتیں کر رہے ہیں۔ ایک طرف مجھے جلد از جلد رحیم یار خان جانے کا مشورہ دے رہے ہیں اور دوسری طرف اس فلیٹ سے باہر قدم نکالنے کے ہولناک مضمرات سے ڈرا رہے ہیں۔"

"دونوں باتیں اپنی اپنی جگہ درست ہیں۔ میں نے ان لوگوں کو یہ باور کرانے کی کوشش کی ہے کہ میں نے تمہیں اور بیت اللہ کو ملاقات کے مل پر اغوا کر لیا ہے اس لئے تمہارا شہر سے کچھ مدت کے لئے غائب ہو جانا ناگزیر ہو چکا ہے۔ شہر میں رہ کر تم کسی بھی وقت ان لوگوں کی نگاہوں میں آ سکتی ہو۔ شہر میں تمہارے لئے یہ فلیٹ سب سے زیادہ محفوظ ہے لیکن تم غیر معینہ مدت تک یہاں نہیں رہ سکتیں۔ تمہارے قیام کے طول پکڑنے کی صورت میں غزالہ شکوک و شبہات میں مبتلا ہو جائے گی۔ تم خود ایک شادی شدہ عورت ہو اور ایسے معاملات میں ایک بیوی کے جذبات کو اچھی طرح سمجھ سکتی ہو۔ غزالہ جتنی خوب صورت اور خوش مزاج نظر آتی ہے' غصے میں اسی قدر وحشی اور سفاک ہو جاتی ہے۔ وہ مشتعل ہو کر میری نظروں کے سامنے دو پالتو بلیوں کو فرش پر پٹخ کر ہلاک کر چکی ہے اسی وجہ سے میں نے بلیاں پالنے کا مشغلہ ترک کر دیا ہے۔ میں اس وقت سے ڈرتا ہوں جب تمہارے اور غزالہ کے درمیان تلخیاں پیدا ہو جائیں اور مجھے اپنی فطری مجبوریوں کی وجہ سے غزالہ کا ساتھ دینا پڑے۔"

وہ مجھے چڑانے والے انداز میں ہنس پڑی "تو سیدھی سی بات کہیں کہ آپ اپنی بیوی کے ڈر سے مجھے جلد از جلد رحیم یار خان بھیج دینا چاہتے ہیں۔"

"اگر اس طرح بات واضح ہو سکتی ہے تو یہی سمجھ لو" میں نے شکست خوردہ لہجے میں کہا۔ اسی لمحے میں نے دیکھا کہ ایک آرٹیفیشل گلدان میں مصنوعی پھولوں کے درمیان میں ایف ایم یا ٹیلی فون

رہو تھا۔
"یقین نہیں آتا کہ غزالہ جیسی نرم و نازک لڑکی اتنی خوں خوار ہو سکتی ہے۔"
اس کی بے اعتباری دیکھتے ہوئے میں نے فوراً ہی پینترا بدلنے کا فیصلہ کرتے ہوئے کہا "تم غیر ضروری طور پر مجھے زبان کھولنے پر مجبور کر رہی ہو۔ غزالہ کا غصہ صرف دھمکیوں تک محدود نہیں رہا ہے۔ پچھلی کلب میں وہ میرے ایک دوست کی بیوی کو بری طرح زدوکوب کر کے اس کا حلیہ بگاڑ چکی ہے۔ اس بے چاری کا قصور صرف اتنا تھا کہ اس نے مجھے سال گرہ کی مبارکباد دیتے ہوئے اضطراری طور پر اپنے روایتی انداز میں میرے رخسار کا بوسہ لے لیا تھا۔ غزالہ نے ان کی پروا کیے بغیر مغلظات بکتے ہوئے اس پر ٹوٹ پڑی۔۔۔"
"نہیں ڈیئر صاحب!" اس نے مکمل بے یقینی سے میری بات کاٹ دی "تم بلاوجہ اس بے چاری پر اتنے سنگین الزام تراشی کر رہے ہو۔ یہ باتیں اس نے سن لیں تو اسے بڑا قلق ہوگا۔"
"تم براہ راست غزالہ سے پوچھ سکتی ہو۔ چاہو تو میں مسز جارج کو یہاں بلا سکتا ہوں۔ غزالہ سے بچنے کے بعد وہ اپنا بگڑا ہوا حلیہ لے کر اپنے گھر جانے کے بجائے یہیں علاج معالجہ کرا رہی ہے" یہ کہتے ہوئے میں نے تیزی سے اپنی جگہ چھوڑ دی۔ میری بے چینی دیکھ کر نادرہ کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئی تھیں۔
قریبی پھول دان میں الفب اہم ماتھک دیکھ لینے کے بعد مجھے یقین تھا کہ غزالہ نے موقع پا کر اسے آن کر دیا ہوگا اور وہ لوگ ہال کے علاوہ ویرا کے کمرے میں بیٹھے ہماری ساری گفتگو سن رہے ہوں گے اسی بنا پر میں نے پینترا بدل کر اپنے ایک فرضی دوست کی مجروح بیوی کا ذکر چھیڑا تھا۔
میرے تیور دیکھ کر نادرہ نے میرے پیچھے آنے کی ہمت نہیں کی۔ میں نے ویرا کے کمرے کا دروازہ کھول کر اونچی آواز میں کہا "مسز جارج! ذرا باہر آؤ۔ میری ایک مہمان تم سے ملنا چاہتی ہے"
اس وقت ان دونوں کے چہروں پر فاتحانہ مسکراہٹ تھی۔
نادرہ کی بے تکی گفتگو نے ان لوگوں کے قیاسات پر تصدیق کی مہر ثبت کر دی تھی۔
"یہ کیا مصیبت کھڑی کر دی تم نے؟" ویرا میرے قریب آ کر دبی آواز میں غرائی۔
"گلے کے پھندے سے نجات کے لئے یہ ڈرامہ ضروری ہو گیا تھا۔" میں نے آہستگی سے کہا۔
نادرہ نے لرزتے ہوئے ویرا کا استقبال کیا۔ ویرا کے متورم چہرے کے نیل اور خراشیں دیکھ کر اس کی آنکھیں فرط حیرت سے پھٹی کی پھٹی رہ گئی تھیں۔
میں خواب گاہ کا دروازہ بند کر کے ان دونوں کے قریب پہنچا تو نادرہ بوکھلائے ہوئے انداز میں ویرا کی مزاج پرسی کر رہی تھی اور ویرا کسی نئی نویلی بہو کی طرح ادا سے سر جھکائے کھڑی تھی۔
"مسز جارج! ذرا نادرہ کو بتاؤ کہ تمہیں کس نے اس حال کو پہنچایا ہے!" میں نے کہا۔
"او گاڈ!" ویرا نے اپنے کانوں کو ہاتھ لگا کر ایک جھرجھری لی۔ "میرا چہرا تو بری طرح مسخ نہ ہوا ہوتا تو جارج ایک لمحے کے لئے بھی مجھے یہاں نہیں چھوڑتا۔ تمہاری بیوی مسکراتی ہے تو مجھے یوں لگتا ہے جیسے کوئی بھیڑیا اپنے شکار کو بے بس دیکھ کر دانت چمکا رہا ہو۔ اس جاہل عورت کو یہ تک معلوم نہیں کہ مغرب میں محبت کا بوسہ ہونٹوں پر اور مشفقی بوسے رخسار پر لئے جاتے ہیں جن میں جنس کا دور دور تک شائبہ نہیں ہوتا۔ اس نے اتنی سی بات پر مشتعل ہو کر مجھے ادھیڑ ڈالا۔ لیکن نادرہ کو ان سب باتوں سے کیا دلچسپی ہے؟"
"یہ میری کزن فرخندہ ہے۔" میں نے رازدارانہ لہجے میں ویرا کو بتایا تو نادرہ کی بجھی بجھی آنکھوں میں ایک انوکھی سی چمک کوند گئی۔ میں نے بات جاری رکھی "یہ میری بیوی کو بے ضرر سمجھ کر ایک دو راتیں یہیں بسر کرنا چاہ رہی ہے۔ اسے بتاؤ کہ ایسا ہونا کس حد تک ممکن ہے۔"
ویرا نے نفی میں سر ہلاتے ہوئے مایوسی سے کہا "آج سے پہلے بھی ہو گیا کہ یہ تمہاری کزن فرخندہ ہے تو یہ بے چاری سورج کی روشنی دیکھنے کے لئے زندہ نہیں رہ سکے گی۔ میری مانو تو غزالہ کا ماتھا ٹھنکنے سے پہلے نادرہ کو یہاں سے روانہ کر دو۔ اس وقت وہ جنون کی سی حالت میں ہے۔ شاید اسے نادرہ پر شبہ ہو گیا ہے اور اب وہ تم کو تنہا چھوڑ کر چوری چھپے اندر کی سن گن لینے کی کوشش کر رہی ہے۔"
نادرہ دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام کر کرسی پر بیٹھتی چلی گئی۔
ویرا کی ظاہری حالت خاصی ابتر تھی اس لئے وہ آرام کرنے کا بہانہ کر کے فوراً ہی واپس چلی گئی۔ اس کی وحشت ناک کہانی نے نادرہ کو اس قدر بدحواس کر دیا تھا کہ وہ ویرا کو الوداع کہنا تک بھول گئی۔
"اب بتاؤ کہ تمہارا کیا ارادہ ہے؟" میں نے نادرہ کے سامنے بیٹھ کر پوچھا۔
"ارادہ؟" اس نے وحشت زدہ نگاہوں سے میری طرف دیکھ کر دہرایا "میرا بس چلے تو میں ابھی اور اسی وقت یہاں سے نکل کر رحیم یار خان کی طرف چل دوں۔ میرے لئے یہ تصور ہی سوہان روح ہے کہ میں ایک نیم وحشی عورت کے مکان میں پناہ گزین ہوں۔ میں ایک منٹ بھی سکون سے یہاں نہیں رہ سکتی۔ مجھے حیرت ہے آپ اسے کس طرح برداشت کرتے ہوں گے۔"
"میرے ساتھ وہ کسی سدھائی ہوئی ہرنی کی سی اطاعت کا مظاہرہ کرتی ہے۔"

اس نے کچھ نہ سمجھنے والے انداز میں اپنے سر کو جھٹکا اور فون اٹھا کر گود میں رکھ لیا۔

میں نے اسے سمجھایا کہ وہ اپنے ہوش و حواس بحال کرنے کے بعد اپنی بہن کو فون کرے لیکن وہ دوسرا کی دُردرد کہانی سن لینے کے بعد ایک سیکنڈ بھی ضائع کرنے پر آمادہ نہیں تھی۔ وہ فیصلہ کر چکی تھی کہ اگر اس کی بہن پچھلے اختلافات بھلا کر اسے اپنے گھر میں خوش آمدید کہنے پر رضامند ہو گئی تو وہ برقع میں رات کی کسی بھی ٹرین سے روانہ ہو کر منہ اندھیرے رحیم یار خان پہنچ جائے گی۔

پہلے وہ فلیٹ کی دہلیز سے باہر قدم رکھنے پر آمادہ نہیں تھی۔ جوشِ آوارگی میں میری ہر تجویز میں خامیاں نکال رہی تھی اور سر پر مصیبت سوار ہوتے ہی اس نے اپنے تحفظ کا ہر طریقہ خود ہی سوچ لیا تھا۔ میں حیران تھا کہ اسے دشمنوں کی نگاہ سے پوشیدہ رکھنے کے لئے برقع میں نکال لے جانے کا خیال مجھے کیوں نہیں آیا تھا؟

وہ وقفے وقفے سے رحیم یار خان کا مطلوبہ نمبر ملانے کی کوشش کرتی رہی اور میں اس کے بارے میں سوچتا رہا۔ اس کا شوہر اونچے درجے کا ایک ہیروئن فروش تھا۔ اسے ہیروئن کی بھاری نفع اندوزی سے متعارف کرانے والی ٹی کا مقامی شیرازہ مدتوں پہلے بکھیر دیا گیا تھا مگر غنی کے منہ کو بلا مشقت آمدنی کا جو خون لگ گیا تھا وہ نہیں چھوٹ سکا۔ ٹی کی تباہی کے بعد بھی وہ اسی کاروبار سے چمٹا رہا۔ پیسے کی ہوس میں وہ اس حد تک گر گیا کہ اپنی بیوی سے اپنے ملاقاتیوں کی میزبانی کرانے لگا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ نادرہ کی کہانی کا وہ حصہ اتنا سادہ اور بے داغ نہیں رہا ہو گا کہ اس کا تذکرہ چند سطروں میں سمیٹا جا سکے۔ ایک ہیروئن فروش شرابی کی طرح وار بیوی جب نشے میں ہوئے بدقماش لوگوں کے درمیان شمع محفل بنتی ہے تو اس محفل کے ہر لمحے سے ایک نئی داغ دار کہانی جنم لیتی ہے۔ نادرہ نے اپنے بے ضمیر شوہر کی مرضی یا چشم پوشی سے نہ جانے کتنوں کے پیرہن تار تار کئے تھے اور کتنی بار خود جبر کے لمحوں سے دوچار ہوئی تھی۔ یہ اسی بے حساب آمدنی اور آزادی کا نتیجہ تھا کہ نادرہ نے دیارِ غیر میں اپنے شوہر کے سزایاب ہونے کے بعد اس کے خاندانی ملازم بشیر کے ساتھ جسم و جان کے وہ رشتے استوار کر لئے تھے جنہیں تہذیب و عفت کے منہ پر طمانچہ کہا جا سکتا تھا۔ نادرہ نے میرے ساتھ سپردگی کا جو والہانہ انداز اختیار کیا تھا وہ اس میدان میں اس کے تجربے کی دلیل تھا۔ وہ تجربہ اس نے اپنے شوہر کی نگرانی میں حاصل کیا تھا۔ نادرہ کے اس روپ کو اپنی خواب گاہ کی خلوت میں دیکھ لینے کے بعد مجھے یقین ہو گیا تھا کہ میں نے اس کے اور بشیر کے بارے میں جو کچھ سوچا تھا درست ہی تھا۔

اس امر میں کوئی شبہ نہیں تھا کہ نادرہ نے ڈیتھ فلر کو پھنسوانے میں کلیدی کردار ادا کیا تھا اور میں اس لیڈا کا بڑھتا ہوا سحر توڑنے میں کامیاب ہو گیا تھا لیکن اس آخری تجربے میں مجھے نادرہ اور اس کے اسیر شوہر سے ناقابلِ بیان کراہت محسوس ہونے لگی۔ وہ دونوں اس مشرقی معاشرت پر ایک بدنما داغ تھے۔ غنی برطانیہ میں سزایاب ہو کر مکافات کے عمل سے گزر رہا تھا۔ دل آویز اور ہوس خیز نادرہ حالات کے گرداب میں پھنس کر بے گھر ہو چکی تھی۔ شاید یہ بھی قدرت کا کوئی خودکار بندوبست تھا کہ ان دونوں کا معصوم بیٹا اس عذاب سے بچ کر امریکہ میں زیرِ تعلیم تھا۔ نادرہ سے ملاقات ہونے پر میں نے اس کے بیٹے کو حفاظت کے ساتھ پاکستان لانے کے بارے میں بہت کچھ سوچا تھا لیکن اب میں اس نتیجے پر پہنچا تھا کہ وہ جہاں تھا وہیں بہتر تھا۔ باپ کے جرائم اور ماں کی بے راہ روی کی کہانیاں سن سن کر خون کے آنسو رونے سے کہیں بہتر تھا کہ وہ ملک سے ہزاروں میل دور رہ کر اپنی راہ کا خود ہی انتخاب کر لے۔

کیری ہارٹ، حبیب طرار اور پراسرار لیڈا کی کہانی میں نادرہ اپنا مختصر مگر اہم ترین کردار ادا کر چکی تھی۔ چند ہفتوں یا مہینوں کی روپوشی کے بعد وہ آسانی کے ساتھ منظرِ عام پر آ کر میرے ظلم اور اپنی مظلومیت کی کہانیاں سناتی تو میرے حریفوں میں سے کوئی بھی اسے چھیڑنے کی ضرورت محسوس نہ کرتا اور وہ ہمیشہ کے لئے ان کے دباؤ سے آزاد ہو جاتی۔ اس اعتبار سے وہاں تک میرا اور نادرہ کا حساب صاف تھا۔ اسے فلیٹ سے نکال دینے کے بعد مجھے اس سے رابطہ رکھنے کی کوئی ضرورت نہیں تھی۔ میرے اور اس کے درمیان کرائے دار اور مالکہ مکان کا ایک موہوم سا تعلق باقی رہ جاتا جسے ہر ماہ کرائے کی رقم ادا کر کے نبھایا جا سکتا تھا۔ نادرہ کے اسٹیٹ ایجنٹ کی مہربانی سے یا پھر اس علاقے میں مروج طریقۂ کار کی وجہ سے میں اس پابندی سے بھی آزاد تھا۔ میں نے زرِ ضمانت کے ساتھ معاہدے کی پوری مدت کا کرایہ پیشگی ادا کر دیا تھا۔ دورانِ مدت میں ہم لوگ کسی بھی وقت فلیٹ کو مقفل کر کے خاموشی سے اپنا ٹھکانا تبدیل کر سکتے تھے۔

شاید اس رات کراچی اور رحیم یار خان کے درمیان ٹیلی فون لائنوں پر بہت زیادہ دباؤ تھا۔ نادرہ مسلسل نمبر ملانے کی ناکام کوششیں کرتی رہی۔ اسی دوران میں غزالہ ہم دونوں کے لئے ایک ٹرے میں چائے کے ساتھ کچھ بسکٹ اور سموسے وغیرہ لے آئی۔ اس کے آتے ہی نادرہ کا خون خشک ہو گیا اور چہرے پر ہوائیاں اُڑنے لگیں۔ وہ مسلسل غزالہ کی طرف دیکھے جا رہی تھی۔ لیکن جب غزالہ نے ٹرے رکھنے کے بعد اس کی طرف دیکھا تو اس نے سہم کر نظریں چرا لیں۔ وہ بظاہر ایک دیوار کو تکنے لگی لیکن کن انکھیوں سے غزالہ کی طرف بھی دیکھ رہی تھی۔

"تم چاہو تو میں چائے کی پیالیاں بنا دوں۔" غزالہ نے زیرِ لب نادرہ کو مخاطب کیا۔ ایف ایم مائیکرو فون کے کمال کی وجہ سے پوری صورتِ حال سے باخبر تھی۔

"نن۔۔۔ ہم۔۔۔ مم۔۔۔ نن۔۔۔ نہیں۔" نادرہ ہڑبڑا کر بمشکل ایک لفظ ادا کر سکی پھر ہکلاتے ہوئے بولی "مہ۔۔۔ میں خود بنا۔۔۔"

لی۔" اتنا کہہ کر وہ بے بسی سے میری طرف دیکھنے لگی۔
"تم جاؤ' ہم ذرا کچھ اہم باتیں کر رہے ہیں۔" میں نے غزالہ کو ...کر کہا۔
"ایسی کون سی باتیں ہیں جو میری موجودگی میں نہیں ...ں؟" غزالہ نے خشک لہجے میں پوچھا "آپ دونوں بہت دیر سے کمرے میں بند ہیں۔ کیا ابھی تک باتوں کا ذخیرہ ختم نہیں ہوا؟"
نادرہ سہم کر اپنی کرسی میں سمٹ گئی۔ میں نے لجاجت سے کہا "یہ ایک شریف عورت ہے۔ تمہیں ہماری باتوں کے بارے میں پریشان ہونے کی ضرورت نہیں۔ ہم نادرہ کی کسی متبادل رہائش کا بندوبست پر دماغ سوزی کر رہے ہیں تاکہ اسے بے آرامی کا سامنا کرنا پڑے۔ تم مسز جارج کے پاس بیٹھو۔ میں ابھی آتا ہوں۔"
"یہ مسز جارج اس کمرے میں کیوں آئی تھی؟" غزالہ نے اس وقت ایسی اداکاری شروع کر دی جیسے اس کی ذہنی رو واقعی بہکی ہو۔ "ویسے تو وہ ہر ایک سے اپنا چہرہ چھپائے بیٹھی ہے۔"
"میں نے نادرہ کو بتایا تھا کہ اس وقت ہمارے فلیٹ میں اس کے علاوہ ایک اور مہمان موجود ہے۔ اس نے ہماری مہمان سے ملنے کی خواہش ظاہر کی اور میں نے مسز جارج کو یہاں بلا لیا۔"
"ابھی ابھی جارج بھی اپنی بیوی سے ملنے گیا ہے۔ ہو سکتا ہے وہ بھی رات یہیں بسر کرے۔ نادرہ کو جانا ہو گا تو جارج ہی اسے چھوڑ آئے گا۔" غزالہ نے اچانک ہی سلطان شاہ کو سامنے لانے کا خوب صورت جواز تلاش کر لیا۔ اس وقت اسے جارج بنا کر سب کے سامنے لایا جا سکتا تھا۔
"تم چلو۔ نادرہ کو رحیم یار خان کا فون مل جائے تو میں بھی آتا ہوں۔"
"میں زیادہ دیر تک ان دونوں کے پاس نہیں بیٹھ سکوں گی۔" وہ دونوں ہاتھوں سے اپنی کنپٹیوں کو دباتے ہوئے بولی "میرا سر درد سے پھٹا جا رہا ہے۔ میں دورے سے پہلے والی پرانی تکلیف محسوس کر رہی ہوں۔ اس سے پہلے کہ میری حالت خراب ہو' میں کوئی گولی لے کر سو جانا چاہتی ہوں۔"
"میں سمجھ رہا ہوں۔ تم بہت اچھی عورت ہو۔ شاباش! اب چلی جاؤ۔"
غزالہ نے کمرے سے نکلتے ہوئے تیز نگاہوں سے نادرہ کو ایک بار پھر گھورا اور پلٹ کر واپس چلی گئی۔
"اسے دیکھ کر مجھے وحشت ہو رہی ہے۔" غزالہ کے جاتے ہی نادرہ نے سرسراتی ہوئی آواز میں سرگوشی کی "یہ نارمل عورت نہیں' ذہنی مریضہ ہے۔ اس پر یقیناً دیوانگی کے دورے پڑتے ہوں گے۔ وہ مجھے پھاڑ کھانے والی نظروں سے گھور رہی تھی۔ میں اس کا کھلایا ہوا کوئی چیز نہیں چکھوں گی کہیں اس نے دیوانگی کے
عالم میں ان چیزوں میں زہر ہی نہ ملا دیا ہو۔"
"احمقانہ باتیں مت کرو۔" میں نے برا سا منہ بنا کے کہا "وہ تمہارے لیے الگ سے کوئی چیز نہیں لائی۔ میں بھی ان ہی سب چیزوں کا استعمال کروں گا۔ تمہیں چائے وغیرہ سے کوئی خطرہ محسوس نہیں کرنا چاہیے۔"
"نہیں.... بالکل نہیں۔" وہ ہاتھ لہراتے ہوئے ہیجانی انداز میں بولی اور پھر ٹیلی فون پر نمبر ملانے میں مصروف ہو گئی۔ میں نے بھی اصرار کرنا مناسب نہیں سمجھا۔
اس بار نادرہ کی کوشش بار آور ثابت ہوئی۔ اس کی بات سے اندازہ ہوا کہ دوسری طرف سے اس کی بہن نے فون اٹھایا تھا اور نادرہ کی آواز پہچان کر سرد مہری کا مظاہرہ کیا تھا۔
وہ نادرہ کا نجی معاملہ تھا۔ ایک طویل مدت سے بگڑے ہوئے تعلقات کو ٹیلی فون پر مذاکرات کے ذریعے معمول پر لانا آسان نہیں تھا۔ میں نے محسوس کیا کہ میری موجودگی میں وہ زیادہ کھل کر اپنی بہن اور بہنوئی کی خوشامد درآمد نہیں کر سکے گی۔ ویسے بھی میں غزالہ سے اٹھنے کا وعدہ کر چکا تھا۔ میں نادرہ کو ٹیلی فون پر مصروف چھوڑ کر خاموشی سے کمرے سے باہر نکل گیا۔
وہ تینوں ویرا کے کمرے میں موجود تھے اور ان کے درمیان میز پر رکھے ہوئے ریڈیو کے ایف ایم چینل پر نادرہ کی بہت صاف اور

"میں نے جارج کو تمہارے لئے برش خریدنے کے لئے بھیجا ہوا ہے۔ وہ آجائے تو تمہاری روانگی ہو سکتی ہے۔"

"مجھے حیرت ہے کہ غزالہ کے ہاتھوں اپنی بیوی کی صورت مسخ ہونے کے باوجود جارج نے تم دونوں سے اپنے تعلقات خراب نہیں کئے۔ کوئی اور ہوتا تو زندگی بھر دوبارہ ادھر کا رخ نہ کرتا۔" زرد ان کھیلوں پر واقعی حیران تھی۔

"زرد جانتا ہے کہ مشرق میں بوسہ صرف بوسہ ہوتا ہے جو رخسار پر لیا جاتا ہے۔ اسے احساس ہے کہ مجھے پیار لینا دیتے ہوئے اس کی بیوی ضرورت سے زیادہ جذباتی ہو گئی تھی اور غزالہ کا مشتعل ہونا فطری تھا۔"

ردا اور سلطان شاہ کا ایک مفروضہ تعارف ہو جانے کے بعد ان دونوں کو نادرہ کی نظروں سے دور رکھنے کی کوئی ضرورت باقی نہیں رہی تھی۔ میں نادرہ کو اپنے ساتھ لے کر ڈرائنگ روم میں آ گیا تاکہ غزالہ کو اپنے کمرے میں آنے جانے کی آزادی مل سکے۔ نادرہ کو اطمینان دلانے کے لئے میں نے کہہ دیا تھا کہ اس وقت کسی مہمان کی آمد متوقع نہیں تھی اس لئے وہ فلیٹ میں آزادی سے چل پھر سکتی تھی۔

ہمارے ڈرائنگ روم میں بیٹھتے ہی غزالہ قہربار نظروں کے ساتھ نادرہ کے سر پر آموجود ہوئی۔ وہ واضح طور پر شرارت اور نادرہ کو زچ کرنے پر تلی ہوئی تھی۔ غزالہ کے پیچھے پیچھے ردا بھی ڈرائنگ روم میں چلی آئی۔

غزالہ کو دیکھتے ہی ایک مرتبہ پھر نادرہ کے فرشتے کوچ کر گئے اور اس کے بحال ہوتے ہوئے چہرے پر ہوائیاں اڑنے لگیں۔ غزالہ اس کی طرف رخ کر کے ہوا میں یوں گہرے گہرے سانس لے رہی تھی جیسے فضا میں کوئی خاص بو محسوس کرنے کی کوشش کر رہی ہو۔

نادرہ کسی قصاب کی چھری کے نیچے آئی ہوئی بکری کی طرح مظلوم نظروں سے غزالہ کی طرف دیکھ رہی تھی۔

"تم یہاں آئی تھیں تو تمہارے بدن سے پسینے کی بدبو آ رہی تھی لیکن اب پوائزن کی مہک پھوٹ رہی ہے۔ تمہارے پاس یہ خوشبو کہاں سے آئی؟" غزالہ نے بہت زیادہ برہمی کا مظاہرہ کئے بغیر سرد مہری سے پوچھا۔

مسکرانے کی مضحکہ خیز کوشش میں نادرہ کی باچھیں پھیل گئیں "میں نے تمہاری ڈریسنگ ٹیبل سے یہ خوشبو استعمال کی تھی۔ تت۔ تمہارا خوشبوؤں کا ذوق بہت عمدہ ہے۔"

"میرے ذوق کو جہنم میں ڈالو" غزالہ نے سرد لہجے میں کہا "کیا تم نے خوشبو استعمال کرنے سے پہلے مجھ سے اجازت لی تھی؟ میں نے تمہیں انتظار کا وقت گزارنے کے لئے اپنا کمرا دیا تھا۔ یہ نہیں کہا تھا کہ تم میرے کمرے میں موجود میری ذاتی استعمال کی اشیاء پر ہاتھ صاف کرنا شروع کردو۔"

"سوری..... میں بھول گئی تھی۔ میں تم سے اپنی غلطی کی معافی چاہتی ہوں۔ تم چاہو تو میں تمہیں پوائزن کی ایک نئی شیشی خرید کر دے دوں گی" نادرہ گڑبڑا کے بولی۔

"تم ایسی ہی ساہوکار ہو تو مجھے نئی شیشی نہیں اپنے وہ قطرے چاہئیں جو تم نے اپنے پسینے کی بدبو مارنے کے لئے استعمال کئے ہیں۔ لوٹاؤ گی میرے پرفیوم کے وہ قطرے؟"

"بھلا یہ کیسے ممکن ہے؟" وہ بے چارگی سے ہکلا کر بولی۔ اس کی حالت قابل رحم ہونے لگی تھی۔

"جب تک یہاں موجود ہو احتیاط سے کام لو" غزالہ نے اسے تنبیہہ کی "میں اپنی چیزوں پر دوسروں، خاص طور پر دوسری عورتوں کا تصرف برداشت نہیں کرتی۔ تم چاہو تو مسز جارج سے بھی اس بات کی تصدیق کر سکتی ہو۔"

"میں احتیاط کروں گی۔ مجھے اس بات پر تمہاری برہمی کا اندازہ نہیں تھا۔"

"تم معافی مانگ چکی ہو اس لئے میں تمہیں معاف کر رہی ہوں لیکن آئندہ معاف نہیں کروں گی۔"

میں ڈر رہا تھا کہ کہیں غزالہ مذاق ہی مذاق میں ذرا سی بات کا بتنگڑ نہ بنا دے لیکن ایسا نہیں ہوا۔ غزالہ اطمینان سے ردا کے برابر میں بیٹھ گئی۔ نادرہ گہرے گہرے سانس لے رہی تھی۔

"تمہاری زینی سے کتنی پرانی دوستی ہے؟" چند ثانیوں کے سکوت کے بعد ردا نے نادرہ کے انٹرویو کا آغاز کیا تو میں چونک اٹھا۔ مجھے خدشہ محسوس ہوا کہ کہیں ردا کسی نہ کسی بہانے سے غزالہ کے ہاتھوں نادرہ کی ہلکی پھلکی مرمت کرانے کا منصوبہ نہ بنا چکی ہو۔ اس گمان کی وجہ یہ تھی کہ میں نے ردا اور نادرہ کا تعارف کراتے ہوئے نادرہ کو اپنی گرل فرینڈ ظاہر کیا تھا اور وہ ردا کی جرح کے جواب میں کہیں بھی پھنس سکتی تھی۔

"بہت پرانی دوستی نہیں ہے" نادرہ سے پہلے میں بول پڑا "لیکن ہماری دوستی مستحکم بنیادوں پر استوار ہے۔ نادرہ پہلے بھی یہاں آتی رہتی ہے مگر آج غزالہ کی طبیعت خراب ہونے کی وجہ سے اس بے چاری کو تھوڑی سی بدمزگی کا سامنا کرنا پڑا ہے۔ مجھے امید ہے کہ اس نے اس کا برا نہیں مانا ہوگا۔"

"تم نے میری کسی بات کا برا مانا ہے؟" غزالہ نے غرا کر نادرہ سے پوچھا۔

نادرہ نے جس سرعت سے انکار میں جواب دیا وہ اس کی بے چارگی کی مظہر تھی۔ شاید غزالہ پر ہنسی کا دورہ پڑ گیا اور وہ اپنی ہنسی چھپانے کے لئے بری طرح کھانستی ہوئی اندر بھاگ گئی۔

"اس سے ہوشیار رہنا" ردا نے نادرہ کو مشورہ دیا "اسے شبہ بھی ہو گیا کہ تم زینی کی گرل فرینڈ ہو تو وہ تمہیں مار ڈالے گی۔ یہ بات تمہیں پہلے بھی بتا چکی ہوں۔ اس وقت اس کی طبیعت تمہارے بارے میں بہت زیادہ سوچنے کی وجہ سے بگڑ رہی ہے۔"

رہے تم یہاں سے کب تک جا رہی ہو؟"
"فوراً" نادرہ بولی "شاید زیدی صاحب نے تمہارے شوہر کو برقع خریدنے کے لئے بھیجا ہوا ہے۔"
"برقع؟ کیا تم برقع بھی استعمال کرتی ہو؟" ربا نے حیرت سے پوچھا۔
"سمجھا کرو۔ کبھی کبھی اس کی ضرورت پیش آتی ہے تاکہ کوئی ہم کو یہاں آتے جاتے نہ دیکھ سکے۔"
اس کے بعد غزالہ دوبارہ ڈرائنگ روم میں گھس آئی۔ ربا کچھ دیر تک نادرہ سے ادھر ادھر کی باتیں کرنے کے بعد اپنے کمرے میں چلی گئی۔ اس دوران میں نادرہ بے تابی سے بار بار اپنی رسٹ واچ کی طرف دیکھتی رہی تھی۔
"پتا نہیں جارج کب لوٹے گا۔ مجھے ڈر ہے کہ کہیں آخری ٹرین نہ نکل جائے" تذبذب ہونے پر وہ مضطربانہ لہجے میں بولی "خیبر میل چھوٹ گئی تو پھر مجھے سکھر ایکسپریس سے جانا ہوگا جو رات بھر کے سفر کے بعد روہڑی پہنچائے گی اور وہاں سے ٹرین بدلنی پڑے گی۔"
"ٹرینوں کے بارے میں تمہاری معلومات قابل رشک ہیں!" میں نے حیرت سے کہا۔
"میں اپنی زندگی میں دوسری بار ٹرین سے سفر کروں گی۔ یہ ساری باتیں میرے بہنوئی نے بتائی ہیں۔ فوج میں ہونے کی وجہ سے اس کا اکثر کراچی آنا جانا لگا رہتا ہے۔"
پھر سلطان شاہ کے آنے تک ہمارے درمیان کوئی قابل ذکر بات نہیں ہوئی۔ جب سے وہ میرے دل سے اتری تھی' میری طبیعت اس سے متنفر ہو گئی تھی اور میں خود اسے جلد از جلد فلیٹ سے روانہ کرنے کا خواہاں تھا۔
نادرہ نے برقع پہن کے دیکھا۔ وہ بالکل مناسب تھا۔ اس نے اپنے سفری تھیلے کو تلاش کیا اور روانگی کے لئے تیار ہو گئی۔ اس کی مستفسرانہ نظریں میرے چہرے پر مرکوز تھیں۔
"جارج!" میں نے سلطان شاہ سے مخاطب ہو کر کہا "میں چند ذاتی وجوہ کی بنا پر اس وقت باہر نہیں جا سکتا۔ تمہیں زحمت تو ہوگی لیکن ذرا نادرہ کو ریلوے اسٹیشن تک چھوڑ آؤ۔ اسے رحیم یار خان جانا ہے اور ہر قیمت پر جانا ہے۔ بہتر ہے بہتر درجے کا ٹکٹ دلانے کے بعد تم واپس آ سکتے ہو۔"
"کیا یہ ممکن نہیں کہ آپ مجھے اسٹیشن پر چھوڑ دیں؟" نادرہ کی آواز اور آنکھوں میں التجا تھی۔
"میں پہچان لیا گیا تو تم بھی برقع کے باوجود دشواریوں میں پڑ جاؤ گی۔ جارج بہت شریف اور زن مرید قسم کا آدمی ہے۔ یہ تم کو پوری حفاظت سے ٹرین میں سوار کروا دے گا۔"
غزالہ کی موجودگی میں وہ مزید اصرار کرنے کی ہمت نہیں کر سکی۔
اس کی روانگی کا پورا یقین ہو جانے کے بعد غزالہ کے چہرے پر اس کی مخصوص مسکراہٹ پھیل گئی' چہرے کے عضلات کا تناؤ بھی رفتہ رفتہ نرماہٹ میں تبدیل ہو گیا۔ اس نے نادرہ سے بغل گیر ہو کر اپنی نادانستہ کوتاہیوں پر معافی چاہی تو نادرہ نے اسے اپنے بازوؤں میں بھینچ لیا۔
ان لمحات کے آنے تک نادرہ ہم سب کی ناپسندیدہ شخصیت تھی لیکن اسے یکہ و تنہا ٹرین کے ایک لمبے سفر پر روانہ کرتے ہوئے ہم سب ہی بے نام سی اداسی محسوس کر رہے تھے۔ آخر کار نادرہ جھلملاتی ہوئی آنکھوں کے ساتھ سلطان شاہ کے پیچھے فلیٹ سے نکل کر زینوں کی طرف بڑھ گئی۔
"خس کم' جہاں پاک" فلیٹ کا دروازہ بند ہونے کے بعد ربا نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "اسے دیکھ دیکھ کر میرا خون کھول رہا تھا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ ہمیں نظروں ہی نظروں میں کھا جائے گی۔"
"بس کرو ربا!" غزالہ نے ٹوکا "ہم نے اسے خاصا ستا لیا۔ اب وہ جا چکی ہے۔ ہمیں اس کے بارے میں دل آزاری سے گریز کرنا چاہئے۔ اسے ہم نے بگاڑا تھا؟ نہ سدھار سکتے ہیں۔ وہ جیسی بھی ہے' اس کے لئے ہدایت کی دعا کر سکتے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ ہمارا دیا ہوا سبق ہی اس کے لئے کافی ثابت ہو۔"
"مجھے ایسی عورتوں سے سخت نفرت ہے جو پرائے مردوں پر ڈورے ڈالنے کے چکر میں رہتی ہیں۔ انہیں دیکھ کر مجھے ایسی چڑیلیں یاد آ جاتی ہیں جن کے دہانے زندہ انسانی خون سے لتھڑے ہوئے ہوں۔"
"دوسروں پر تنقید کرنے سے پہلے اپنے گریبان میں بھی جھانک لینا چاہئے" میں نے کہا۔
"تم دونوں لڑتے رہو' میں ذرا کھانے کی تیاری کر لوں تاکہ سلطان شاہ کے آنے تک میز لگانے کا بندوبست ہو سکے" غزالہ نے موقع کی نزاکت بھانپ کر اپنی جگہ چھوڑ دی۔
"تم مجھے اپنے گریبان میں جھانکنے کا مشورہ کیوں دے رہے ہو؟" غزالہ کی بات پر دھیان دیے بغیر ربا نے پوچھا۔
"تمہارا دامن بھی پاکیزہ نہیں ہے۔ کچھ عرصے پہلے تک تم اس پر فخر بھی کرتی رہی ہو" میں اس موضوع کو آگے نہیں بڑھانا چاہتا تھا لیکن غزالہ کے چلے جانے کی وجہ سے مجھے ربا کو مسکت جواب دینے کا موقع مل گیا۔ ربا کو جلد از جلد اس کے ذہنی معمول پر لانے کے لئے ضروری تھا کہ اسے اس کے پسندیدہ موضوعات پر گفتگو میں مصروف رکھا جائے۔ اس وقت وہ خود ہی بات بڑھانے پر آمادہ تھی۔
"مجھے اب بھی اس بات پر فخر ہے کہ میں اپنی زندگی میں کبھی مردوں کا کھلونا نہیں بنی۔ جسے چاہا' حاصل کر لیا اور جب اس سے دل اکتا گیا تو اسے بھول گئی۔ یہ طعنہ دے کر تم کیا ثابت کرنا چاہ

رہے ہو؟"

"حقیقت یہ ہے کہ تم نے میری بات کی تردید نہیں کی... یہ بتاؤ کہ تم میں اور نادرہ میں کیا فرق ہے؟"

"اس فرق کو پرکھنے کے لئے نگاہ چاہئے۔ وہ پرانے مردوں کا پیچھا کرتی ہے۔ میں تازہ شکار پر گزر بسر کرنے کی عادی تھی۔ مرد تو بدلتے ہوتے ہیں۔ ہر قبائلی کی عورتوں اور لڑکیوں پر ڈورے ڈالنا ان کے مزاج کا حصہ ہوتا ہے لیکن عورت کو ہرگز بھی بار بار نظر آنا چاہئے ورنہ پھر عورتوں اور مردوں میں فرق ہی کیا رہ جاتا ہے؟"

میری توقع کے عین مطابق اس موضوع پر ویرا کا ذہن خوب چل رہا تھا۔

"اگر خود ستائی نہ سمجھو تو میں اپنی مثال دوں گا۔ میری اور تمہاری دوستی ہر معیار سے بہت گہری اور قریبی رہی ہے۔ اسے تم کس کھاتے میں ڈالو گی؟" میں نے قدرے دھیمی آواز میں اس سے پوچھا۔

"وہ سب اس وقت کی باتیں ہیں جب ڈان کوانگ نے ڈنڈے کے زور پر تمہاری اور غزالہ کی شادی نہیں کرائی تھی... بعض اوقات تم پٹڑی سے اتر کر بالکل بے سروپا باتیں کرنے لگتے ہو۔"

"یہ بے سروپا باتیں نہیں، اسی زمین کے حقائق ہیں۔ ہم دونوں کی شادی بلاشبہ نہیں ہوئی تھی مگر تم کو معلوم تھا کہ میں غزالہ کو دیوانہ وار چاہتا ہوں۔ اسی جوش رقابت میں تم نے ایک بار اسے انجکشن دلوا دیا تھا اور دوسری مرتبہ بغاوت بھڑکا دیا تھا۔"

"کسی کو چاہنے سے رقم نہیں ہوتا۔ شناخت تمہاری دشمنوں سے ہوتی ہے" وہ دھیمانی سے بولی "غزالہ سے علاوہ ثانی شادی ہونے سے پہلے تم کھلے نشانے پر تھے۔ جو گھائل کرے وہ قبضہ کرے۔ تمہارے لئے میں نے کھل کر غزالہ کا مقابلہ کیا۔ ہر جائز اور ناجائز حربہ استعمال کیا۔ اسے اذیت بھی پہنچائی کیونکہ اس وقت وہ میری حریف بلکہ رقیب تھی لیکن جب تم نے اسے اپنی بیوی بنا لیا تو میں نے اپنی شکست تسلیم کر لی۔ یہ میری زندگی کی پہلی اور شاید آخری بار تھی۔ اس کے بعد تم نے دیکھا ہوگا کہ میرے رویے میں ناقابل یقین تبدیلیاں آ چکی تھیں۔"

میں نے بس ایک لمحے کے لئے سوچا اور محسوس کیا کہ وہ ٹھیک کہہ رہی تھی مگر میں نے اسے چڑانے کے لئے کہا "تم اب بھی میرے ساتھ اس طرح پیش آتی ہو جیسے مجھ پر غزالہ سے زیادہ حق رکھتی ہو!"

"یہ میرے دل کی کسک ہے" ویرا ایک لمبا سانس لے کر بولی۔ "چھوڑ دی چیز سے جانا ہے پیار نہیں جاتا۔ تم نے مجھے دغا دے دی تو کیا ہوا؟ میں تو اب بھی تمہیں پیار کرتی ہوں۔ کبھی کبھی دل جب بھی تمہیں بھٹکتے دیکھتی ہوں تو بولنے پر مجبور ہو جاتی ہوں۔ غزالہ نے تمہیں مجھ سے چھین لیا لیکن وہ میرا بولنے کا حق نہیں چھین سکتی۔ تم خود گواہ ہو کہ اس نے کبھی مجھے روکنے ٹوکنے کی کوشش نہیں کی۔"

وہ ویرا تھی۔ ایک مختلف، منفرد اور پُرعزم عورت جو اپنے مطلب کی سوچ کے ہر پیمانے کو توڑ کر سطح سے بہت اوپر نظر آتی تھی۔ وہ چند فقروں میں قلب و نظر کی واردات کے بارے میں جو حکایتیں بیان کر گئی تھی وہ کوئی بھی گداز دل ہی محسوس کر سکتا تھا۔ ان حکایتوں کی کوئی تشریح ہو سکتی تھی اور نہ تاویل۔ ان سب کے لئے کتابوں کے دفتر کے دفتر ناکافی تھے۔

میں نے بارہا سوچا اور غور کیا تھا۔ ویرا غزالہ کی موجودگی کی پروا کئے بغیر میرے ساتھ اس طرح پیش آتی تھی کہ میں اندر ہی اندر کٹ کر رہ جاتا تھا۔ مجھ پر خفت طاری ہونے لگتی تھی اور میں سوچتا تھا کہ غزالہ اس بے تکلفی پر ویرا سے لڑ پڑے گی لیکن کبھی ایسا نہیں ہوا تھا۔ غزالہ جیسے اسے طرح دے جاتی تھی۔ اس کا ہر رویہ ہنس کے ٹال دیتی تھی لیکن نادرہ کو وہ اس کی محتاط روی کے باوجود زیادہ دیر تک برداشت نہیں کر سکی۔ اس سے دوسری ملاقات ہی میں شکوہ زبان پر لے آئی۔ شاید یہ غزالہ کی نسوانی جبلت تھی، اس کی پرکھ تھی یا شاید دنیا کی ہر بیوی اس وصف سے مالا مال ہوتی ہے کہ دوسری عورتوں کی نگاہوں کے پیچھے پوشیدہ دل کی ہر تحریر پڑھ لیتی ہے۔ اسے معلوم ہوتا ہے کہ کون سی عورت بے ضرر ہے اور کون اس کی خلوت میں نقب لگا کر اس کی سیج پر کانٹوں کی فصل بکھیرنے کے چکر میں ہے۔

سلطان شاہ بہت دیر سے واپس آیا۔ پتا چلا کہ نادرہ نے ٹرین کی روانگی تک اسے اسٹیشن ہی پر روکے رکھا تھا۔ غزالہ کو اس کی آمد میں تاخیر پر تشویش سی ہونے لگی تھی۔ اسے دیکھا تو کھل اٹھی اور فوراً ہی میز پر کھانا لگا دیا۔ میز پر سلطان شاہ کچھ کھویا کھویا اور نادم سا نظر آیا جیسے اس کے دل میں کوئی چور ہو۔ وہ نادرہ کے ذکر میں بالکل بھی دلچسپی نہیں لے رہا تھا۔ میرے لئے سلطان شاہ کی وہ کیفیت بہت دلچسپ اور معنی خیز تھی۔ میں محسوس کر رہا تھا کہ جاتے جاتے نادرہ اسے کوئی چرکا لگا گئی ہے۔

جب دونوں عورتیں ہر کام سے فارغ ہو کر اپنی خواب گاہوں میں چلی گئیں تو میں نے سلطان شاہ کو اس کے کمرے کی تنہائی میں جا لیا۔ وہ اپنے بستر پر چت لیٹا چھت کو گھور رہا تھا۔ مجھے دیکھتے ہی ہڑبڑا کر اٹھ گیا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ نادرہ کے ساتھ کچھ اور بھی اسٹیشن پر چھوڑ آئے ہو!" میں نے کسی تمہید کے بغیر اس پر براہ راست حملہ کر دیا۔ "اس وقت بھی شاید اسی کے تصور میں کھوئے ہوئے تھے۔"

"تم کو بھی چوک نہیں لگتی" اس نے مسکراتے ہوئے کہا۔

"ویسے مجھے اس بات کا قلق ہے کہ ہم لوگوں نے اس بے چاری کے ساتھ اچھا سلوک نہیں کیا۔ بیچاری غزالہ سے خوف زدہ ہو کر خاموش تھی لیکن گاڑی چلتے ہی اپنی بدقسمتی پر پھوٹ پھوٹ کر

بے لگی۔ مجھے اس کو سنبھالنا دشوار ہو گیا تھا۔"

"وہ بڑی پُر فریب اور ریاکار عورت ہے' فریب ہو کر سنبھالنے میں تمہیں اتنی دشواری نہ ہوئی۔"

"مذاق مت کرو۔ ہم نے اپنا کام لے کر اسے مکھن سے بال کی طرح الگ نکال دیا۔ وہ ہماری مزید توجہ اور سہارے کی مستحق تھی۔ اس کے ساتھ جو ہونا تھا' ہو گیا لیکن مجھے اس سنگ دلی پر افسوس ہے۔"

"تم خود بھی اس کی مخالفت پر کمربستہ تھے" میں نے آنکھیں نکال کر کہا۔

"اسی لئے زبان بند کی ہوئی ہے۔ میری کھری کھری باتیں نوالہ کو پسند نہیں آئیں گی۔"

"برخوردار! ہوش کے ناخن لو!" میں نے تیزی سے کہا "وہ اس قدر مکاری کے ساتھ مجھ پر ڈورے ڈال رہی تھی کہ ایک مرحلے پر میں تو گھبرا کے اس سے جان چھڑانے کے بارے میں سوچنے لگا تھا۔"

"غلطی تمہاری تھی کہ تم اسے بند دروازے کے پیچھے خلوت میں لے کر بیٹھے ہوئے تھے۔ پیاسی زمین پر پانی ڈال کر تم یہ امید رکھو کہ پانی زمین پر کھڑا رہے گا تو یہ تمہاری بھول ہے۔ اجنبی مرد اور عورت کو خلوت میں یکجا ہونے سے اسی لئے روکا گیا ہے کہ جب ان دونوں کے درمیان کوئی تیسرا نہیں ہوتا تو شیطان خود یہ فرض ادا کرتا ہے۔ تم نے اسے خلوت فراہم کی' اس نے اس کا غلط مفہوم لیا اور بھٹکی چلی گئی۔"

میں نے حیرت سے آنکھیں پھاڑ کر اس کی طرف دیکھا اور کہا۔ "پیاسی زمین' اجنبی مرد اور بھٹکی ہوئی عورت! آج تم بہت ٹھیٹھ اردو بول رہے ہو۔ معلوم ہوتا ہے کہ نادرہ کا جادو تمہارے سر چڑھ کر بول رہا ہے۔ اس کا کسی اور پر بس نہیں چلا تو تمہاری برین واشنگ کروا لی۔"

باتوں کا سلسلہ قدرے دراز ہوتا چلا گیا۔ مجھے تجسس تھا کہ نادرہ نے اس پر ایسا کون سا سحر پھونکا تھا کہ وہ مخالفت کو بالائے طاق رکھ کر اس کا ہمدرد بن گیا تھا لیکن کافی کریدنے کے بعد میں اس نتیجے پر پہنچا کہ آنسو ہی عورت کا سب سے بڑا ہتھیار ہوتے ہیں اور جب وہ آنسو کسی شیریں سخن اور دلکش بدن حسینہ کی آنکھوں سے رواں ہوں تو بڑے بڑے راہداروں کی عقل اپنے ساتھ بہا لے جاتے ہیں۔

میں سلطان شاہ کو اس کے حال پر چھوڑ کر وہاں سے لوٹ آیا۔

نادرہ جس غیر متوقع بلکہ چونکا دینے والے انداز میں ہماری کہانی میں داخل ہوئی تھی' میرا قیاس تھا کہ وہ کافی دنوں تک ہمارے ساتھ شریک کار رہے گی لیکن وہ اپنے کردار کی وجہ سے قبل از وقت ہی کہانی سے باہر ہو گئی تھی۔ اس کے چلے جانے کے بعد میں اپنی طور پر خود کو بہت ہلکا پھلکا محسوس کر رہا تھا کیونکہ نادرہ کی حفاظت اور آرام کی فکر اس کے ساتھ جا چکی تھی۔ اب میرے سامنے اکلوتا ہدف باقی رہ گیا تھا اور وہ راس الہیلا تھا۔ اس تک رسائی کے لئے حبیب طر ہمارے قبضے میں تھا۔

میں بستر پر دراز ہو کر ابھی حبیب طر کی زبان کھلوانے کے طریقوں کے بارے میں سوچتا رہا۔ نیند آنے تک میں ایک حتمی فیصلہ کر چکا تھا کہ رات کے اندھیرے میں حبیب طر تک پہنچنے کی کوشش خطرناک ثابت ہو سکتی تھی۔ اس سے نادرہ کے غیر آباد مکان میں باز پرس کے لئے دن کا اجالا سب سے بہتر تھا۔

میں نے ایک موہوم سی امید میں حبیب طر کا پیڈیا کی اریٹیس ان کر کے اپنے سرہانے رکھ لیا تاکہ اس پر ہونے والی کسی بھی گفتگو سے پوری واقفیت حاصل ہوتی رہے لیکن پوری رات کسی خلل کے بغیر گزر گئی۔ میں اپنی نیند پوری کر کے بیدار ہوا تو فلیٹ میں ناشتے کا دور چل رہا تھا۔ میں نے حوائج ضروریہ سے فارغ ہونے کے بعد میز پر آتے ہی اپنے منصوبے کا اعلان کر دیا۔ اس منصوبے کے مطابق دونوں عورتوں کو گھر میں رہنا تھا۔ سلطان شاہ کو میرے ساتھ نادرہ کے گھر جانا تھا جہاں حبیب طر ایک محفوظ تہ خانے میں قید تھا۔

میری دانست میں نادرہ کے مکان پر ہم لوگوں کے لئے تصادم کا کوئی خطرہ نہیں تھا۔ اس مکان کا سراغ کرنے والے گیرٹ ہارٹ کے آدمیوں کو حبیب طر کا سراغ نہ ملا ہوتا تو قصہ ہی ختم تھا۔ اگر وہ حبیب طر کا سراغ لگا کر اسے تہ خانے سے نکال لے گئے تھے تب بھی مکان کی نگرانی کا امکان نہیں تھا۔ وہ بھی سمجھتے کہ میں نے حبیب طر کو معذور کر کے ان ہی کے لئے وہاں ڈال دیا تھا تاکہ اس کی معذوری اس کے دوسرے ساتھیوں کے حوصلے پست کر سکے۔

ہم کو میرے لئے ایک ناگزیر ضرورت تھی۔ اس کے علاوہ ہم نے راؤنڈ بھرے ہوئے ریوالور بھی لے لئے۔ سراب کو ٹھو بے ترتیب ہوتے بارودی شعبدوں کے بارے میں سلطان شاہ نے بار بار یاد دہانی کرائی مگر مجھے مقبول آباد کی ممکنہ صورت حال میں ان خطرناک کھلونوں کی کوئی افادیت نظر نہیں آئی اور ہم ناشتے سے فارغ ہو کر مقبول آباد کی طرف روانہ ہو گئے۔ حبیب طر کا اپریٹس میری جیب میں موجود تھا۔

○✕○

مقبول آباد شہر کی ایک معمولی اور قدیم آبادی تھی جو کہ ریلوے اسٹیشن اور شاہراہ فیصل کی مختصری پٹی میں واقع تھی۔ اس علاقے میں ہر مکان بڑے رقبے پر بنا ہوا تھا اس لئے ہر گلی میں گنتی کے چند مکان تھے۔ شہر کے دوسرے آسودہ حال رہائشی علاقوں کی طرح مقبول آباد میں بھی ہر مکان مکینوں کی قلت کا شکار تھا اس لئے وہاں بھیڑ بھاڑ کا سرے سے وجود ہی نہیں تھا۔ راستے سے کوئی پھیری والا یا کبھی آبادی سے نکلنے جانے والا کوئی راہ گیر ان پر

گلیوں کی خاموش فضا میں تھوڑی بہت چہل پہل ہوجاتی تو دوسری بات تھی۔

ہم دونوں نے گاڑی میں اس گلی کا ایک چکر لگایا جس میں نادرہ کا مکان واقع تھا۔ میدان ہماری توقع کے عین مطابق بالکل صاف تھا۔ گلی میں دور تک متشبہ تو کیا کسی بھی گاڑی کا وجود نہیں تھا۔ وہاں رہنے والوں کے گھر اتنے کشادہ تھے کہ وہ بیک وقت کئی کئی گاڑیاں اپنے گھروں میں کھڑی کر سکتے تھے۔

میرے ایما پر سلطان شاہ نے گاڑی سروس روڈ پر ایک کنارے سے پارک کر دی۔ وہاں وہ گاڑی کسی بھی متجسس شخص کی نگاہوں میں ضرور آسکتی تھی لیکن وہ یہ اندازہ نہیں لگا سکتا تھا کہ اس کار کے سوار علاقے کے کس مکان میں گئے ہوں گے۔

گاڑی کے چاروں دروازے مقفل کر کے ہم دونوں اپنی مطلوبہ گلی میں داخل ہو گئے۔

نادرہ کے گھر کا چوبی پھاٹک معمول کے مطابق بند تھا اور اندر کھڑی ہوئی نادرہ کی کار بھی اسی جگہ موجود تھی جہاں میں نے پچھلی شام اسے دیکھا تھا۔ مجھے معلوم تھا کہ باہر سے ہاتھ ڈال کر بھی اس چوبی پھاٹک کا کنڈا کھولا جا سکتا تھا۔ میں نے ایک لمحے کے لئے چوبی پھاٹک کے قریب رک کر طائرانہ انداز میں گلی کا جائزہ لیا اور میدان صاف دیکھ کر سرعت سے چوبی پھاٹک کھول کر احاطے میں داخل ہو گیا۔ سلطان شاہ نے میری تقلید کرنے میں ایک لمحے کی بھی تاخیر نہیں کی تھی۔

احاطہ ویران تھا۔ عمارت کا داخلی دروازہ بظاہر بند تھا اور اسے بند ہی ہونا چاہئے تھا۔ ہلکا سا دباؤ ڈالتے ہی دروازہ کھل گیا۔ ہم یکے بعد دیگرے پوری احتیاط سے اندر داخل ہوئے تو میری توقع کے عین مطابق نادرہ کے ڈرائنگ روم کی بیشتر قیمتی آرائشی اشیا غائب تھیں۔ شاید حبیب طرکی تلاش میں وہاں پہنچنے والوں نے وزنی ساز و سامان کو چھیڑے بغیر چھوٹی موٹی مگر بیش قیمت چیزوں پر ہاتھ صاف کر دیا تھا۔

ہم نے پوری احتیاط سے گھر کا جائزہ لے ڈالا۔ وہاں کسی ذی روح کی موجودگی کے کوئی آثار نہیں تھے البتہ مجھے کئی ایسی بہت سی ایسی چیزوں کی کمی محسوس ہو رہی تھی جو گاڑی میں ڈال کر لے جائی جا سکتی تھیں۔

"ضروری نہیں کہ یہ حبیب طر کے ہمدردوں کی حرکت ہو۔ لمبا جانی بھی یہ کارنامہ دکھا سکتا تھا" سلطان شاہ نے گم شدہ چیزوں کے بارے میں میری وضاحت سننے کے بعد کہا۔

"یہ لمبا جانی کون ہے؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے پوچھا۔

"وہی۔ نادرہ کا خانگی ملازم۔ اس نے سوچا ہوگا کہ مالکن جا رہی ہے۔ کھلے ہوئے گھر کا سامان دوسروں کے ہاتھ لگے گا تو کیوں نہ وہ اپنا حصہ ساتھ لیتا جائے۔ مالکن کو کیا معلوم ہو سکے گا۔"

وہ میری ہی غلطی تھی۔ سلطان شاہ کے ذہن سے نادرہ کی ہمدردی کے اثرات مٹانے کے سلسلے میں میں نے گھر سے نکلتے ہوئے اسے نادرہ اور رشید کے مشتبہ مراسم کے بارے میں بھی بتا دیا تھا۔ اس وقت وہ مجھ سے سنی ہوئی بات مجھی کو سنا رہا تھا۔

"جو چیز جس کا مقدر ہوگی اسی کو پہنچے گی۔ بہت جلد یہ لٹا ہوا مکان خالی ہو جائے گا" میں نے کہا۔

"مکان کی سج دھج سے معلوم ہوتا ہے کہ نادرہ خاصی خوش ذوق مزاج ہے....."

"نادرہ کا خیال اپنے ذہن سے جھٹک دو اور اس کی خواب گاہ سے ایک ٹیبل لیمپ اٹھا لاؤ تاکہ ہم حبیب طر کی مزاج پرسی بھی کر لیں۔ ہم یہاں نادرہ کے ذوق اور مزاج پر تحقیق کرنے کے لئے نہیں آئے ہیں۔"

"ٹیبل لیمپ کی کیا ضرورت ہے؟ اس وقت تو تہ خانے میں بھی اجالا ہوگا۔ ہم لیمپ کو اپنے ساتھ کہاں کہاں لئے پھریں گے؟ اس کی جگہ کوئی ٹارچ ہوتی تو بات بن سکتی تھی۔"

"تم سے جو کہہ رہا ہوں وہ کرو۔ نہیں کر سکتے تو باہر جا کر گاڑی میں آرام کرو۔"

"بلاوجہ ناراض ہو رہے ہو" وہ منمنایا۔ "میرا کیا ہے۔ کہو گے تو ڈرائنگ روم کا فانوس بھی اتار لاؤں گا۔"

اپنی بڑبڑاہٹ کے باوجود وہ سرعت سے نادرہ کے کمرے کی طرف گیا اور وہاں سے ایک ٹیبل لیمپ اٹھا لایا۔ اسے دیکھتے ہی میں کچن کے عقب میں جانے والی راہداری میں بڑھتا چلا گیا۔

سلطان شاہ نے اس سے پہلے نادرہ کا گھر نہیں دیکھا تھا۔ جب وہ روشن زینہ طے کر کے تہ خانے میں پہنچا تو اس کے چہرے پر حیرت کے آثار تھے کیونکہ وہ کسی بھی صورت سے تہ خانہ نظر نہیں آتا تھا۔ اس دوران خواب گاہ میں مقتول طرسب ہڑ کے عالم میں قالین پر پڑا ہوا تھا۔

حبیب طر بیری ٹھوکریں کھانے کی وجہ سے خاصا زخمی ہوا تھا اور اس کا چہرہ بگڑ گیا تھا۔ اس کے منہ پر سختی سے پٹی بندھی ہوئی تھی اور طویل بے خوابی کے سبب آنکھیں متورم تھیں۔ وہ سب کچھ سن اور دیکھ سکتا تھا لیکن منہ میں حلق تک کپڑا ٹھنسا ہوا ہونے کی وجہ سے کوئی آواز نکالنے سے قاصر تھا۔ مجھے دیکھ کر اس کے تاثرات میں کوئی تبدیلی رونما ہوئی ہو تو وہ میرے مشاہدے میں نہیں آسکی کیونکہ اس کے چہرے کی کوئی لکیر اپنی اصلی حالت میں نہیں تھی۔ ٹوٹ پھوٹ، ورم اور بندشوں نے سب کچھ بگاڑ کر رکھ دیا تھا۔

"ہم دونوں ہی حبیب کے ساتھ اس چوبے دان میں آئے ہیں" سلطان شاہ نے میرے کان کے نیچے سرگوشی کی۔ "غنیمت ہے کہ ابھی تک اس کے ہمدرد تہ خانے تک نہیں پہنچے لیکن اگر وقت کوئی یہاں آنکلا تو سیدھا تہ خانے کی طرف آئے گا اور حبیب

بہ آسانی مار دے گا۔"

"تم اور برچاکر تکرانی کرو۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔ اپنے بروقت ایک اہم زین بچنے کی نشان دہی کی تھی جو کسی وجہ سے میرے ذہن میں نہیں آسکا تھا۔ جیبی مارنے کے بعد ہوٹل کے بدلنگڑے جیب کو کندھے پر لاد کر باہر لے جانا نہایت آسان کام ہوتا۔

"لیمپ بھی ساتھ لیتا جاؤں؟" سلطان شاہ نے معصومیت سے پوچھا۔

"اسے یہیں رکھ دو" میں نے خواہش کے ساتھ کہا "یہ جیب کے بدن سے روشن ہوگا۔"

سلطان شاہ لیمپ ایک تپائی پر رکھ کر چلا گیا۔ میں نے دیکھا کہ میرے برجیب نے زور شور سے اپنے جسم اور زبان تک ہلا کر مجھے اپنی طرف متوجہ کرنے کی کوششیں شروع کردی تھیں لیکن میں اس کی طرف دھیان دیے بغیر لیمپ کے تاروں کی طرف متوجہ ہوگیا۔

لیمپ کے ساتھ لگے ہوئے دوہرے تار کی لمبائی میری ضرورت سے زیادہ تھی۔ میں نے ان میں سے ایک تار کو درمیان سے کاٹ کر اس کے دونوں سرے دوسرے تار سے الگ کرلیے۔ اس کے بعد میں نے ایک دیوار گیر بورڈ میں بجلی لیمپ کا پلگ لگا کر سوئچ آن کردیا۔ لیمپ میں نصب سوئچ میں پہلے ہی آن کرچکا تھا۔ میں نے کٹے ہوئے تار کے دونوں سروں کو جوں ہی ملایا لیمپ روشن ہوگیا۔

میں کٹے ہوئے تار کے دونوں ننگے سرے لے کر جیب کی طرف بڑھا تو اس نے تیزی سے قالین پر کروٹ لگا کر دور نکلنا چاہا لیکن کامیاب نہیں ہوسکا۔

میں نے پھرتی سے تار کے ننگے سرے جیب کے جسم کے دو کھلے ہوئے حصوں پر لگادیے۔ گردن اور بازو سے تار لگتے ہی بجلی لیمپ جل اٹھا اسی کے ساتھ جیب کے بدن کو اتنا شدید جھٹکا لگا کہ تار کے سرے میرے ہاتھوں سے چھوٹ گئے۔ میں نے بڑھ کر دیوار گیر بورڈ کا پلگ سوئچ بند کردیا۔

"لیمپ میں صرف چالیس واٹ کا بلب ہے" میں نے پہلی بار جیب کو مخاطب کرکے سرد لہجے میں کہا "میں نے ابھی نمونے کے طور پر تمہیں چالیس واٹ کا معمولی سا بجلی جھٹکا دیا ہے لیکن تم نے میرے سوالات کے بے تکان اور سیدھے جوابات نہیں دیے تو یہ جھٹکے ہو سو اور پانچ سو واٹ کے بھی ہوسکتے ہیں۔ اب یہ تمہاری قوت برداشت پر منحصر ہے کہ تم کتنی طاقت کے برقی جھٹکوں سے راہ راست پر آتے ہو۔ اب میں تمہارا دہانہ آزاد کروں گا۔ تم نے ذرا بھی گڑبڑ کی تو دوبارہ اسی حال میں پہنچا دیے جاؤ گے ہوسکتا ہے کہ میں تمہاری دائیں پنڈلی کی طرح بائیں ٹانگ اور دونوں بازوؤں کو بھی تمہارے دھڑ سے الگ کردوں۔"

اس کا حرکت کرتا ہوا جسم ساکت ہوگیا اور اس کی گردن اثبات کی صورت میں دھیمے دھیمے ہلنے لگی۔

میں نے بڑھ کر اس کے منہ پر بندھی ہوئی پٹی کھولی پھر بے رحمی کے ساتھ اس کے دہانے سے کپڑا باہر کھینچنا شروع کردیا۔ کپڑے کی تیز رگڑ سے اس کے نچلے ہونٹ سے خون جاری ہوگیا۔۔

کپڑا نکلتے ہی اس نے منہ کھول کر اور آنکھیں بند کرکے دو گہرے گہرے سانس لیے پھر کچھ کہنے کی کوشش کی مگر بولنے میں کامیاب نہیں ہوسکا۔ شاید اس کا دہانہ بالکل خشک ہوچکا تھا اور زبان اینٹھ چکی تھی۔

مجھے اندازہ ہوگیا کہ وہ پانی کے چند قطروں کے لیے ترس رہا تھا۔

میں نے باتھ روم سے ایک گلاس میں پانی بھرا اور پھر گھڑے گھڑے وہ گلاس اس کے کھلے ہوئے دہانے پر انڈیل دیا۔ چند گھونٹ اس کے منہ میں گئے باقی پانی اس کے چہرے کو بھگوتا ہوا قالین میں جذب ہوگیا۔ میری نظریں اس دوران میں مسلسل اس کے چہرے پر مرکوز رہی تھیں۔

"تت۔۔۔ تم۔۔۔ مجھ سے کک۔۔۔ کیا چاہتے ہو؟" حلق تر کرنے کے بعد جیب طرز نے اٹک اٹک کر انگریزی میں سوال کیا۔ مجھے اندازہ ہوا کہ معذوری، اذیت اور طویل بے خوابی نے اس کے اعصاب کو توڑ پھوڑ کر رکھ دیا تھا۔

"میں کسی چوری جیبی کرنے کا قائل نہیں ہوں۔ میں جو باتیں جانتا ہوں وہ اپنی جگہ اٹل ہیں۔ تم انہیں جھٹلا سکتے ہو تو مجھے تمہاری تصدیق کی ضرورت ہے۔۔۔ یہ بتاؤ کہ تمہارے چیف زی مشن کا کیا نام ہے؟"

"میں نہیں جانتا۔" اس نے اٹک اٹک کر کہا۔ اس کے نتھنے کے پھولنے اور پچکنے سے اندازہ ہو رہا تھا کہ یک بیک اس کے تنفس کی رفتار تیز ہوچکی تھی۔

"میں مانے لیتا ہوں۔ گیری ہارٹ بھی اس بات سے بے خبر ہے کہ راس السیڈا چیف کے روپ میں اسے اپنے اشاروں پر نچا رہا ہے" یہ کہتے ہوئے میں نے اپنی جیب سے تیم گن نکال لی "اب یہ بتاؤ کہ بلیک ہاک کون ہے؟"

"تمہاری ماں کا خصم!" وہ حلق کے بل دہاڑا اور تہ خانے کی محدود فضا اس کی آواز سے گونج کر رہ گئی۔

اس کی گالی جتنی غیر متوقع تھی میں اس سے کہیں زیادہ تیزی سے حرکت میں آیا اور میری ٹھوکر نے اس کی کئی پسلیاں ادھیڑ کر رکھ دیں۔ وہ بلبلاتا ہوا قالین پر دور تک لوٹتا چلا گیا۔

غیر ارادی بلبلاہٹ پر قابو پانے کے بعد وہ پھر غرانے لگا "اگر میرے ہاتھ پیر کھلے ہوتے تو میں ایک ٹانگ سے معذور ہونے کے باوجود تمہارا بھرکس نکال سکتا تھا۔ تم نالی کے گندے کیڑے ہو۔ تمہیں بہت جلد پیس کر رکھ دیا جائے گا۔ تم میری زبان سے کچھ نہیں اگلوا سکتے۔"

اس کی وہ فرسودہ ترکیب مجھ پر کارگر نہیں ہو سکی۔ اس کا خیال تھا کہ اس کے چیلنج پر مشتعل ہو کر میں اس کے ہاتھ پیر کھول دوں گا لیکن میں ان بدمعاشوں کے ساتھ کوئی خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں تھا۔ میں نے بڑھ کر اس کے سر اور چہرے پر یکے بعد دیگرے اتنی ٹھوکریں رسید کیں کہ وہ بوکھلاہٹ کے عالم میں چیخنے لگا۔ میں نے نہایت سفاکی سے اپنے جوتے کا تلا اس کے دہانے پر رکھ کر پوری قوت سے دبا دیا۔

وہ کئی سیکنڈ تک میرے جوتے کے تلے کے نیچے دبا مچلتا رہا اور آخر کار اس دباؤ سے بچ نکلنے میں کامیاب ہو گیا۔ وہ جسمانی طور پر خاصا مضبوط تھا۔ میں نے اسی وقت اندازہ لگا لیا کہ اسے محض جسمانی ایذا پہنچا کر زبان کھولنے پر مجبور نہیں کیا جا سکتا تھا۔ وہ مضبوط جسم کے ساتھ مضبوط قوتِ ارادی کا بھی مالک تھا۔ نشانے کی قید نے اس پر کوئی خاص اثر نہیں ڈالا تھا۔ ورنہ چند روز ہی کی مسلسل بے خوابی اور ایذا رسانی ہی اس کے اعصاب کی مزاحمت کو تباہ کر سکتی تھی جب کہ میرے پاس اتنا وقت نہیں تھا۔

میں ہیٹ گن سے اس کے جسم کے نازک حصوں کو داغ دار کر کے اسے ناقابلِ برداشت اذیت میں مبتلا کر سکتا تھا لیکن وہ میری نظروں میں اتنا اہم نہیں رہا تھا کہ اس پر ہیٹ گن جیسے نادر اور بیش قیمت ہتھیار کو خالی کیا جاتا۔ ہیٹ گن ایک طویل عرصے سے میرے استعمال میں تھی۔ میں اس سادہ لیکن مؤثر ترین ہتھیار کے استعمال میں پوری مہارت رکھنے کے باوجود اس بات سے لاعلم تھا کہ اس سے خارج ہونے والی مہلک نیلگوں شعاعوں کا سلسلہ کب موقوف ہو جائے گا۔ ورنہ اسی کے بااختیار لوگوں سے بہت قریب رہی تھی۔ آخری دنوں میں شاید اسے بھی لاتعلقی کی خوشنودی بھی حاصل ہو چکی تھی لیکن وہ بھی ہیٹ گن کا چارج ختم ہونے کے مسئلے پر کوئی روشنی نہیں ڈال سکی تھی اسی وجہ سے میں اس ہتھیار کو انتہائی اہم اور ناگزیر مواقع پر استعمال کرتا تھا۔ حبیب اللہ کو محض اذیت پہنچانے کے لیے اسے بیکار نہیں کیا جا سکتا تھا۔

دوسرا راستہ مختلف پاور کے بجلی جھٹکوں کا تھا لیکن نادیہ کے گھر میں مجھے کہیں بھی سو واٹ سے زیادہ کے بلب نظر نہیں آئے تھے۔ حبیب کو براہِ راست الیکٹرک شاک دینے میں یہ خدشہ تھا کہیں وہ کرنٹ کی زیادتی کی وجہ سے پہلے ہی جھٹکے میں جہنم واصل نہ ہو جائے۔

میرے نزدیک موت اس کا مقدر بن چکی تھی لیکن میں اسے آسانی سے نہیں "سسکا سسکا کر" مارنا چاہتا تھا۔ پتا نہیں کس مرحلے پر اس کی قوتِ مزاحمت جواب دے جاتی اور وہ میرے دشمنوں کے بارے میں کام کی باتیں اگلنی شروع کر دیتا۔ اس کے ہاتھ پیر بندھے ہونے تھے میں کچن کی کسی تیز دھار چھری سے اس کے بدن پر چرکے لگا کر اسے اپنی ہار ماننے پر مجبور کر سکتا تھا لیکن میری دانست میں وہ گھناؤنا طریقہ تھا جو طبیعت پر گراں گزر سکتا تھا۔ میرے لیے راحت راست ہی تھا کہ اسے محدود بجلی جھٹکے دے کر بالکل مفلوج اور مفلوج کر دوں۔

میں نے لیمپ میں سے چالیس واٹ کا بلب نکالا اور اس شاخانے کے باتھ روم کی طرف بڑھ گیا۔ وہاں سے سو واٹ کا بلب نکال کر بجلی طاقت والا بلب وہاں لگایا اور پھر سو واٹ کا نسبتاً طاقتور بلب لیمپ میں لگا کر سوئچ آن کر دیا۔ کٹے ہوئے تار کی وجہ سے بلب روشن نہیں ہو سکا۔

"اب میں تمہارے پورے بدن کو داغ دار کروں گا" میں نے کٹے ہوئے تار کے دونوں ننگے سرے قالین سے اٹھا کر حبیب اللہ کی طرف بڑھتے ہوئے کہا "پھر بجلی جھٹکے پر تمہارا خون اپنے اجزا میں تحلیل ہو کر سوکھتا چلا جائے گا اور آخر کار تمہارے ہاتھ پیر اینٹھنے لگیں گے۔ تمہاری موت واقع ہونے تک یہ سلسلہ جاری رہے گا۔ اس میں میرا زیادہ وقت ضائع نہیں ہو گا۔ تم نے خاموش رہنے کا فیصلہ کر لیا ہے تو میں تمہیں ہمیشہ کے لیے خاموش کر دوں گا۔"

اس کی آنکھوں میں دہشت اتر آئی۔ چہرے پر پسینے کی موٹی موٹی بوندیں چمکنے لگیں۔ وہ ایک بجلی جھٹکا برداشت کر چکا تھا اور اچھی طرح سمجھ رہا تھا کہ میں کیا کرنے والا تھا۔ اس پر آنے والے کربناک لمحوں کی اذیت اپنا رنگ جما رہی تھی لیکن اس نے سختی کے ساتھ اپنی زبان بند رکھی ہوئی تھی۔

میں اس کے قریب جا کر رک گیا۔ کٹے ہوئے تار کے دونوں ننگے سرے دو زہریلے ناگوں کی طرح میری چٹکیوں میں دبے ہوئے تھے اور حبیب اللہ مسلسل ان ہی کو گھورے جا رہا تھا۔ اس کے بدن کے مساموں سے خارج ہونے والے پسینے کی مقدار میں یک بیک اضافہ ہو چکا تھا۔

میں اسے مارنے سے زیادہ زندہ رکھ کر دہشت زدہ کرنا چاہتا تھا۔ چند ثانیوں تک میں نے کوئی پیش قدمی نہیں کی اور اس کی بگڑتی ہوئی حالت سے لطف اندوز ہوتا رہا۔ حبیب اللہ قالین پر پڑے بے بسی سے کسمسا رہا تھا۔ میں نے اچانک ہی جھک کر دونوں تار اس کے رخساروں سے چپکا دیے۔ اس کے بدن کے ذریعے تاروں کا سلسلہ جڑتے ہی لیمپ میں لگا ہوا سو واٹ کا بلب جل اٹھا۔ حبیب اللہ کے حلق سے بے ساختہ چیخیں ابل پڑیں۔ اس کا بدن پوری وحشیانہ قوت سے تڑپ کر اچھلا اور تار اس کے رخساروں سے الگ ہو گئے۔

میرے لیے اس وقت وہ سفاکانہ کھیل بہت دلچسپ تھا۔ میں نے ایک بار پھر وہ تار اس کے بدن کی کھلی ہوئی جلد سے لگا دیے۔ روشنی کا ایک اور جھماکا ہوا۔ حبیب اللہ کا بدن ایک بار پھر تڑپ کر اچھلا اور بلب تاریک ہو گیا مگر اس بار میں نے حبیب اللہ کو ذرا بھی مہلت نہیں دی۔ جگہ بدل کر تار کے سرے ایک مرتبہ پھر اس کے لرزتے ہوئے بدن سے جوڑ دیے۔

حبیب طرکے بدن کو شدید جھٹکا لگا۔ اس نے اپنی چیخ روکنے کی پوری کوشش کی تھی جس کے نتیجے میں اس کے حلق سے ایک تیز خراہٹ آمیز آواز ہو کے رہ گئی۔ اس بار بھی میں نے حبیب کو کوئی وقفہ نہیں دیا۔ تار ہٹتے ہی دوبارہ اس کے بدن سے لگاتا رہا اور یہ سلسلہ تواتر سے چل نکلا۔

وہ برقی جھٹکے یقیناً بہت روح فرسا رہے ہوں گے۔ حبیب طرکا پورا بدن پسینوں میں نہاتا چلا گیا۔ اس کا چہرہ بھی لمحہ بہ لمحہ تاریک ہونے کے ساتھ سیاہی مائل ہوتا جارہا تھا لیکن وہ نہایت پامردی سے اس اذیت کو برداشت کرتا رہا۔ اس نے مجھ سے رحم کی فریاد کی اور نہ ہی حلق پھاڑ کر چیخنا چلانا شروع کیا۔ اس کے سوچے سمجھے رد عمل سے ظاہر ہو رہا تھا کہ بدترین جسمانی اذیت سے گزرنے کے باوجود اس کا ذہن پوری طرح کام کر رہا تھا۔

چند ثانیوں تک اسے بری طرح ہلکان کرنے کے بعد میں رک گیا اور تار قالین پر ڈال کر اپنے لیے سگریٹ سلگانے لگا۔ نتیجے کے اعتبار سے مجھے اپنی وہ مشقت بے فیض ثابت ہوتی نظر آرہی تھی۔

"تم میرے بدن کا ریشہ ریشہ ادھیڑ ڈالو پھر بھی میری زبان نہیں کھلوا سکتے" وہ ہانپتے ہوئے کرب و اذیت سے لرزتی ہوئی تحقیر آمیز آواز میں بولا "اگر یہ سچ ہے کہ ہمارے چیف کے روپ میں راس البیڈا خود میدان میں اتر آیا ہے تو جان لو کہ تمہارے دن گنے جاچکے ہیں۔ مجھے اور مجھ جیسے دو چار آدمیوں کو ختم کر لینے کے بعد بھی تم اپنے انجام سے نہیں بچ سکو گے۔ راس البیڈا جلد ہی ایک ڈراؤنا خواب بن کر تمہارے اعصاب پر سوار ہو جائے گا۔ تم اس سے چھپتے پھرو گے لیکن تمہیں روئے زمین پر کہیں امان نہیں مل سکے گی۔"

میں سگریٹ کے کش لگاتے ہوئے پوری توجہ سے اس کا جائزہ لیتا رہا۔ اس امر میں کوئی شبہ نہیں کہ وہ بہت زیادہ ضدی اور سخت جان تھا لیکن اس کے بشرے اور آواز سے تھکاوٹ کا اظہار ہونے لگا تھا۔ بجلی کا تار جلد سے ٹکنے اور ہٹنے کے نتیجے میں اس کی کھال جگہ جگہ سے پھٹ گئی تھی اور ننھے ننھے پھوڑوں جیسے ان زخموں سے خون رسنے لگا تھا۔

"تم میری نظر میں اپنی عاقبت خراب مت کرو" میں نے سفاکانہ لہجے میں کہا "یہ سمجھ لو کہ جب تک تم میری ہدایات پر عمل نہیں کرو گے، تشدد کا یہ سلسلہ جاری رہے گا۔ اپنی ضد پر اڑے رہنے کی صورت میں تم میرے لیے بے مصرف ہو اور تمہارا مر جانا ہی بہتر ہوگا۔"

"شاید تم مجھے یہ سمجھانا چاہ رہے ہو کہ تمہارے سامنے ہتھیار ڈال دینے کی صورت میں مجھے زندگی کی بھیک مل جائے گی اور میں تمہارے بے رحمانہ سلوک سے نجات حاصل کر لوں گا۔" وہ تیخ لہجے میں بولا "مگر کان کھول کر سن لو کہ میں تمہارے ان چکموں میں آنے والا نہیں ہوں۔ میری عمر ہی تم جیسے مجرموں کی سرکوبی کرتے ہوئے گزری ہے۔ میں جانتا ہوں کہ تم قانون اور اپنے دشمنوں سے چھپتے پھر رہے ہو۔ تم زیادہ دیر تک مجھے پالنے کے متحمل نہیں ہو سکتے۔ میری زبان سے اپنے مطلب کی باتیں اگلواؤ گے اور پھر مجھے گولی مار دو گے۔ جب بدقسمتی سے موت ہی میرا مقدر بن چکی ہے تو میں کیوں تمہاری خواہشات پوری کروں؟ مجھے مرتے ہوئے بھی اس بات کی خوشی رہے گی کہ میں نے تمہارے سامنے سر جھکانے سے انکار کر دیا تھا۔"

میں نے جوتے سمیت اپنا ایک پیر مسہری پر رکھ کر کہا "تم نے موت کا صرف نام سنا ہے" اسے قریب سے دیکھا تک نہیں ہے۔ میں تمہیں کوئی غلط بات نہیں سمجھا رہا۔ یہ حقیقت ہے کہ مجھ سے سمجھوتا کر کے تم زندہ رہ سکتے ہو۔ تم نے اندازہ لگا لیا ہوگا کہ میں بہت کچھ جانتا ہوں۔۔ ایسی باتیں بھی جانتا ہوں جو تم نہیں جانتے۔ میرے لیے بلیک ہاک کی بہت زیادہ اہمیت نہیں ہے۔ میرا اصل نشانہ تمہارا چیف ہے۔ مجھے معلوم ہے کہ راس البیڈا تم لوگوں کی صفوں میں چیف کے روپ میں صرف ایک فراڈ کے طور پر پہچانا جاتا ہے۔ اپنی ذات کو پوشیدہ رکھنے کے لیے اس نے بلیک ہاک کا کھڑاگ پھیلایا ہوا ہے۔ تم لوگ اپنے چیف سے اسی کے ذریعے رابطہ کرتے اور ہدایات لیتے ہو۔ میں کسی بھی لیے بلیک ہاک کو چھیڑے بغیر راس البیڈا کی گردن ناپ سکتا ہوں۔ وہ کبھی میرے اس محفوظ ٹھکانے تک نہیں پہنچ سکتا۔"

"تم جانتے ہو کہ میں راس البیڈا کے بارے میں بے خبر ہوں، بلیک ہاک تمہارے لیے غیر اہم ہے پھر تم مجھ سے کیا چاہتے ہو.....؟ میرے اوپر کس لیے تشدد کر رہے ہو....؟ میرے ساتھ کس بات پر سمجھوتا کرنا چاہ رہے ہو؟ تمہاری ساری باتیں بالکل بے ربط ہیں۔ میں کوئی کم سن لڑکا ہوں اور نہ تم ہم جنس پرست نظر آتے ہو پھر تم مجھے کیوں زندہ رکھنا چاہو گے؟" وہ یقینا طور پر بری طرح الجھا ہوا تھا۔

"سنو انسپکٹر حبیب طرا" میں نے مدہ خانے میں ٹہلتے ہوئے کہا۔ "میرا ریکارڈ رہا ہے کہ میں نے کبھی بھی دانستہ طور پر قانون کی قوتوں کو نہیں للکارا۔ میں قانون کا احترام کرتا ہوں۔ قانون کے محافظوں سے تصادم مول لینے کے بجائے راستہ کاٹ کر نکلنے کی کوشش کرتا ہوں۔ تم اپنی سرکاری حیثیت میں بیان کا کر رہے ہوتے تو شاید میں تم سے کبھی نہ الجھتا لیکن۔ تمہاری بدقسمتی ہے کہ تم تمہیں راس البیڈا جیسے خطرناک مجرم کی ٹولی میں رہتے ہو سی آئی اے کی ملازمت اور مراعات سے محروم کیا جاچکا ہے۔ اب تم ایک بین الاقوامی بدمعاش کے کارندے کے سوا کچھ بھی نہیں ہو۔ کیری ہارٹ مجھے بتا چکا ہے کہ وہ ان باتوں سے ابھی تک لاعلم تھا۔ اس کی اپنے چیف سے تیخ کلامی تک ہو چکی ہے۔ میں صرف اتنا چاہتا ہوں کہ تمہارے ذریعے راس البیڈا پر ہاتھ ڈال لوں۔ تمہارا اپنا بدقسمتی سے مجھ سے سابقہ ہو گیا۔ تم فون پر میری ہدایات کے مطابق

"بلیک ہاک سے بات کرو۔ اسے بتا دو کہ اگر تم اپنی لڑائی میں تباہ ہو گیا
تو سمجھ لینا جس دن راس المیڈا میرے ہاتھ آگیا میں
اس کا برا حشر کر دوں گا۔"
"تم مجھے اپنے چیف کے خلاف نہیں اکسا سکتے۔ میں کیسے مان
لوں کہ تم سچ بول رہے ہو؟ کیا تم گیری ہارٹ سے میری بات
کرا سکتے ہو؟ کیا وہ اس بات کی تصدیق کر سکتا ہے کہ راس المیڈا
بلیک ہاک کا چیف ہے؟"
"وہ خود اس بات سے بے خبر ہے تو تصدیق کیا کرے گا؟" میں
نے کہا۔
حبیب طرح پھر الو اپنی ادا میں چپ رہا اور بولا "پھر مختلف آدمی اس
بات سے بے خبر ہے تو تمہیں کیا چیف کے بارے میں الہام ہوا
ہے؟ تم الو کے پٹھے ہو جھوٹے اور فراڈ ہو۔ میں تمہاری کسی بات
پر اعتبار نہیں کر سکتا۔" میں نے محسوس کیا کہ وہ حیرت ناک طور پر
اپنی جسمانی تکالیف کو بھول جانے پر قادر تھا۔
"چیف کی اصلیت کے سوا گیری ہارٹ میری ہر بات کی تائید
کرے گا۔" میں نے اسے یقین دلایا۔
"اگر تم یہ سمجھ رہے ہو کہ میں تمہاری باتوں میں آ کر گیری
ہارٹ یا بلیک ہاک کو فون کروں گا اور تم ان کے رابطوں کا سراغ
لگا لو گے تو یہ تمہاری سخت بھول ہے۔ میرے بجائے کسی ایسے احمق
کی آنکھوں میں دھول جھونکنے کی کوشش کرو جس نے تمہارے
فریب اور مکاریوں کے بارے میں کچھ نہ سنا ہو۔۔۔"
"تم الو کے پٹھے ہو اور تمہاری کھوپڑی میں بھس بھرا ہوا
ہے۔" مجھے اچانک ہی اس پر غصہ آگیا "تم کو معلوم ہونا چاہیے کہ
نادرہ بھی میرے قبضے میں ہے۔ وہ مجھے گیری ہارٹ کا فون نمبر بتا چکی
ہے اور میں اس نمبر پر گیری ہارٹ سے بات کر چکا ہوں۔ تمہاری گمشدگی
کی خبر میں نے ہی اس کو پہنچوائی ہے۔"
"کس قدر سفاک ہو تم!" وہ بے ساختہ بول پڑا "گیری ہارٹ
کے ستاروں نے اس کا ساتھ دیا تو وہ اکیلا ہی تمہیں قبر میں پہنچانے
کے لیے کافی ہو گا۔ وہ میرا انتقام لیے بغیر تمہارا پیچھا نہیں چھوڑے
گا۔"
"میری تو خواہش ہے کہ راس المیڈا کی ٹیم میں کوئی سورما ہو تو
وہ میدان میں آئے لیکن تم لوگ دلیرانہ مقابلے کے بجائے نادرہ
جیسی کمزور عورتوں کے سہارے تلاش کرتے پھر رہے ہو۔ یہ
بزدلی نہیں تو بزدلی کی انتہا ہے۔ یوں معلوم ہوتا ہے جیسے عورتوں
کے بل پر کامیابیاں حاصل کرنا تم امریکیوں کا مزاج بن چکا ہے۔"
"عورت کے سامنے دنیا کا ہر مرد جھکنے پر مجبور ہو جاتا ہے۔"
جسمانی ٹوٹ پھوٹ کا شکار ہو جانے کے باوجود اس کی ذہنی
صلاحیتیں پوری طرح کام کر رہی تھیں "دنیا کے ہر کامیاب مرد کے
پیچھے تمہیں کوئی نہ کوئی عورت نظر آئے گی۔"
"بکواس۔ تم پر زیادہ وقت برباد نہیں کر سکتا۔" میں نے اکتاہٹ کا
اظہار کرتے ہوئے کہا "میں اسی وقت تمہارا فیصلہ کروں گا۔ میری
پیشکش کے جواب میں تم کیا کہتے ہو؟"
"کون سی پیشکش؟" اس نے انجان بن کے حیرت سے سوال
کیا۔
"سمجھوتا۔ میری ہدایات پر حرف بہ حرف عمل کرنے کا
سمجھوتا۔" میں نے کہا۔
"میں گیری ہارٹ سے بات کیے بغیر کچھ نہیں کہہ سکتا۔" اس
نے جواب دیا۔
"ٹھیک ہے۔ میں اس سے تمہاری بات کرائے دیتا ہوں۔ میں
تم دونوں کی پوری گفتگو سنوں گا۔ تم اسے یہ نہیں بتاؤ گے کہ میں
تمہاری باتیں سن رہا ہوں۔ نہ ہی انگریزی کے سوا کوئی اور زبان
استعمال کرو گے۔ تم نے کوئی کوڈ ورڈ استعمال کرنے کی کوشش کی تو
میں فون کا سلسلہ منقطع کر کے تمہاری کھوپڑی میں سوراخ کر دوں
گا۔ یہ خالی دھمکی نہیں ہے۔ میں کسی تردد کے بغیر اس پر عمل کر
گزروں گا۔"
"میں اسے یہ تو بتا سکتا ہوں نا کہ تم نے مجھے نادرہ کے گھر میں
ہی قید کیا ہوا ہے؟"
حبیب طرح کے اس سوال پر میری کھوپڑی جل اٹھی۔ اسے بے
ہوشی کی حالت میں اوپر سے تہ خانے میں پہنچایا گیا تھا۔ اسے کیسے
علم ہوا کہ وہ نادرہ کے مکان ہی کے کسی حصے میں مقیم تھا؟
"بالکل بکواس!" میں نے اطمینان سے کہا "لیکن یہ یاد رکھنا کہ
اس وقت تم نادرہ کے گھر میں نہیں ہو۔"
"مجھے چکر دینے کی کوشش مت کرو۔ مجھے معلوم ہے کہ نادرہ
کا گھر ریلوے لائن کے قریب واقع ہے۔ ہو سکتا ہے کہ یہ کمرا ساؤنڈ
پروف ہو لیکن میں ساری رات فرش میں ٹرینوں کے گزرنے کی
گڑگڑاہٹ سنتا رہا ہوں۔ کئی مرتبہ انجن کی سیٹی کی مدھم سی
آوازیں بھی سن چکا ہوں۔ تمہارے یہاں آنے کے بعد بھی میں کم از کم
دو ٹرینوں کے گزرنے کی دھمک محسوس کر چکا ہوں۔"
اس کی بات بالکل سیدھی اور قابل فہم تھی۔ یہ میری غلطی
تھی کہ میں اس اہم نکتے کو فراموش کر بیٹھا تھا۔ میں نے بات
بنانے کے لیے پورے اعتماد سے کہا "یہ ایک اتفاق ہے کہ تمہارا
یہ قید خانہ بھی ریلوے لائن کے پاس واقع ہے۔ تمہاری احمقانہ
نشان دہی کے باوجود گیری ہارٹ یہاں نہیں پہنچ سکے گا۔ مجھے یہ
فائدہ ضرور پہنچے گا کہ میں نادرہ کے ویران مکان میں اسے گھیرنے کی
کوشش کر سکوں گا۔ ہو سکتا ہے کہ چند گھنٹوں بعد وہ بھی تمہاری
طرح میرا مہمان ہو کر یہیں پہنچ جائے۔"
"تم قانون کا احترام کرنے کے دعوے کرتے ہو تو پھر گیری
سے تمہیں کیا پرخاش ہے؟"
"اس وقت تم دونوں سی آئی اے کے افسر نہیں، راس المیڈا
جیسے سازشی غنڈے کے دست راست ہو۔ تم لوگوں کو قید کر کے میں
اسے بے بسی کے احساس سے دوچار کرنے کا آرزو مند ہوں۔ ابھی
تک وہ اپنی کمین گاہ میں چھپا بیٹھا ہے اور تم لوگوں سے کام لے رہا

ہے۔ تم دونوں کے پکڑے جانے کے بعد وہ خود میدان میں اترنے پر مجبور ہو جائے گا اور مجھے اس کی گردن ناپنے کا موقع مل جائے گا۔"

"یہ تمہاری خام خیالی ہے۔ اگر ہمارا چیف راس انبزا یہاں آ گیا تو اسے سی ڈی اے کے سربراہ سے زیادہ طاقت اور اختیارات حاصل ہوں گے۔ اس کے ایک اشارے پر یہاں بہت کچھ ہو سکتا ہے۔"

"میں اس کا یہی گھمنڈ توڑنا چاہتا ہوں۔ تم امریکیوں کو خدا نے اپنا نائب بنا کر زمین پر نہیں اتارا ہے کہ تم جہاں چاہو" اپنی بدمستیوں سے ہر ایک کو پامال کرتے پھرو۔ امریکا کا راس انبزا یہاں ایک خارش زدہ کتے کی طرح بلبلاتا ہوا نظر نہ آیا تو میں اپنا نام بدل دوں گا۔"

"نام بدلتے رہنا تو تمہارا پرانا پیشہ ہے۔" اس نے برجستہ چوٹ کی "اب کوئی نئی بات سناؤ۔"

"اتنا تشدد سہنے کے بعد بھی تم خاصے ولد الحرام نظر آرہے ہو۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے کہا اور مسہری کے سرہانے لگی ہوئی دیوار گیر الماری کی طرف بڑھ گیا۔

نادرہ مجھے بتا چکی تھی کہ اس الماری کے پچھلے حصے میں ٹیلی فون کی لائن آئی ہوئی تھی۔ اسی خانے میں فون بھی ہونا چاہیے تھا جو پلگ لگاتے ہی کام کرنے لگتا۔ میں نے ٹیلی فون سیٹ نکال کر سائیڈ ٹیبل پر رکھا اور پلگ لگایا تو ریسیور میں فوراً ہی جان پڑ گئی۔ میرا کام خاصا آسان ہو گیا تھا۔ اوپر سے دوسرا فون لا کر اسی لائن سے جوڑنے کے بعد میں جیف طر کے ہاتھ کھول سکتا تھا۔

اس وقت جیف بری طرح بندشوں میں جکڑا ہوا تھا اور آزادانہ نقل و حرکت کے بھی قابل نہیں تھا۔ میں اسے یوں ہی چھوڑ کر زینوں والی مختصر سی راہداری میں نکل گیا۔

میرا اندازہ تھا کہ سلطان شاہ زینوں کے اختتام پر نگرانی کے فرائض انجام دے رہا ہوگا لیکن وہاں میدان صاف تھا۔ میں کچن کے قریب سے گزر کر ڈرائنگ روم کی طرف بڑھا تو مجھے سلطان شاہ کی پشت نظر آگئی۔ وہ دیوار کی اوٹ میں رک کر ڈرائنگ روم کی ایک کھڑکی میں سے باہر جھانک رہا تھا۔

میں نے پنجوں کے بل آگے بڑھ کر اس کی کمر پر ہاتھ رکھا تو وہ اس بری طرح اچھلا جیسے اس پر بجلی کا ننگا تار آگرا ہو۔ اس کے داہنے ہاتھ میں بھرا ہوا ریوالور موجود تھا۔

میرے لیے وہ سب عجیب تر تھا۔ میرے استفسار پر سلطان شاہ نے بتایا کہ وہ کھٹکے کی آواز سن کر ڈرائنگ روم میں آیا تھا۔ ہم لوگوں نے نادرہ کے گھر میں داخل ہونے کے بعد اندر سے دروازہ مقفل کر لیا تھا۔ سلطان شاہ نے دیکھا کہ کوئی باہر سے دروازہ کھولنے کی کوشش کر رہا تھا۔ اس نے ہانک لگائی تو باہر دوڑتے ہوئے قدموں کی آواز سنائی دی۔ جتنی دیر میں سلطان شاہ کھڑکی تک پہنچا' وہ نامعلوم شخص چوبی پھاٹک تک پہنچ چکا تھا اور پھر سلطان شاہ کے دیکھتے ہی دیکھتے وہ پھاٹک کھول کر باہر غائب ہو گیا۔

اس واقعے کے بعد سلطان شاہ مسلسل پورے گھر کا گشت کر رہا تھا۔ اس کا خیال تھا کہ کسی کو نادرہ کا مکان خیر آباد ہونے کی بھنک مل گئی تھی اور وہ طالع آزمائی کے لیے وہاں پہنچا تھا۔ آنے والے کی صریح بدقسمتی تھی کہ اس سے پہلے ہم وہاں موجود تھے۔

"ضروری نہیں کہ وہ کوئی چور ہی رہا ہو۔" میں نے سلطان شاہ کی کہانی سننے کے بعد کہا "وہ کیری ہارٹ یا راس انبزا کا آدمی بھی ہو سکتا ہے۔ تمہیں چوکنا رہنا ہوگا۔ ہو سکتا ہے کہ مکان میں کسی کی موجودگی کی خبر پاتے ہی وہ لوگ پوری تیاری کے ساتھ ادھر کا رخ کریں۔"

"فکر نہ کرو۔ میں چوکس ہوں۔ تم کتنی دیر میں فارغ ہو رہے ہو؟"

"وہ کیری ہارٹ سے بات کرنا چاہ رہا ہے۔ تھوڑی دیر بعد یہ قصہ ختم ہو جائے گا۔"

میں ڈرائنگ روم میں موجود ٹیلی فون سیٹ نکال کر خانے کی طرف واپس چل دیا۔

"ہو سکے تو شرافت سے مجھے تھوڑا سا پانی پلا دو۔" میری صورت دیکھتے ہی جیف طر نے لجاجت سے کہا "تمہاری سنگ دلی کی وجہ سے شاید میرے منہ میں زخم پڑ گئے ہیں اور حلق خشک ہو رہا ہے۔"

میں نے ایک لمحے کے لیے سوچا پھر ایک گلاس میں پانی لانے کے بعد اس کے ہاتھوں کی بندشیں کھول دیں۔ وہ قالین پر سیدھا ہو کر بیٹھا اور ایک ہی سانس میں پورا گلاس خالی کر گیا۔

پانی پیتے ہی اس نے اچانک گلاس والا ہاتھ یوں پیچھے کیا جیسے خالی گلاس میرے اوپر پھینک کر مارنا چاہ رہا ہو۔ میں نے اضطراری طور پر مدافعانہ پوزیشن لے لی۔ اس کے زخمی ہونٹوں پر ہلکی سی مسکراہٹ پھیل گئی اور اس نے قہقہے کا خالی گلاس قالین پر میری طرف لڑھکا دیا۔

"اب تم نے ایسی کوئی جارحانہ حرکت کی تو میں گولی مار دوں گا۔" میں نے بےرخی سے کہا۔

"میں تو مذاق کر رہا تھا۔ ایک لنگڑا قیدی تم جیسے مکار اعظم کے ساتھ بھلا کیا جارحیت کر سکتا ہے؟"

میں اپنے ساتھ لائے ہوئے فون کے تار جوڑنے میں مصروف ہو گیا۔ وہ معمولی سا کام تھا لیکن میں اس دوران میں بھی جیف طر سے غافل نہیں ہوا تھا۔ دونوں سیٹ چیک کرنے کے بعد میں نے اسے اشارہ کیا اور وہ بہت تیزی سے سرکتا ہوا فون کی طرف آگیا۔ میں نے یہ بات تشویش آمیز حیرت کے ساتھ نوٹ کی کہ ہاتھوں کی آزادی میسر آتے ہی جیف طر خطرناک حد تک فعال ہو گیا تھا۔ دھاڑ اور روح فرسا پٹائی جھیلنے کا بھی اس پر بہت زیادہ اثر نہیں ہوا تھا۔ ہو سکتا تھا میری ذرا سی غفلت کے نتیجے میں وہ مجھے شدید نقصان پہنچا سکتا تھا۔

جتنا اجازت سے اس نے گیری ہارٹ کا نمبر ملایا۔ آخری نمبر
مل ہوتے ہی میں نے ذرا سرک کر اپنے فون کا ریسیور اٹھا لیا۔
گھنٹی بجتے ہی مجھے گیری ہارٹ کی بھاری آواز سنائی دی۔
"ہیلو گیری! میں حبیب ہوں حبیب....!" حبیب طر فون پر اتنا ہی
بولا تھا کہ گیری ہارٹ بے قابو ہو گیا۔
"ہائے حبیب! وہ خالص امریکن لب و لہجے میں بولا "تمہارا
کیا حال ہے؟ تم کہاں ہو؟ میں رات ہی سنیما سے تمہاری بی ایم
برآمد ہوا ہے۔ اس میں بہ حیثیت ایک جلی یا کٹی ہوئی پنڈلی بھی
ہے کہ وہ کوئی تمہاری پنڈلی نہیں تھی۔ میں نے جب سے تمہارا
پڑھا اور پتلون کا بچا ہوا ٹکڑا دیکھا ہے، میری حالت غیر
ہے۔"

"گیری! وہ میری ہی پنڈلی ہے۔ اسے کسی مسیحی قبرستان میں
دفن کرا دو۔ اب تم مجھے بھی اپنی دونوں ٹانگوں پر دوڑتا ہوا نہیں
دیکھ سکو گے.. میرے لیے بھی یہ احساس سوہان روح ہے لیکن
یہ ایک حقیقت ہوئی ہے۔ دعا کرو کہ بات اس پنڈلی تک ہی رہے
اور میں تم تک پہنچ سکوں۔ معذوری کے بعد یہ مختصر سا سفر بھی اب
بڑا لمبا اور بہت دشوار محسوس ہونے لگا ہے۔ زیٹی صاحب میری
زندگی کے درپے ہیں۔"
"زیٹی صاحب؟" گیری کی تحیر زدہ آواز ابھری "کیا وہ تمہارے
سامنے ہی موجود ہے؟"
"میں اسی کا قیدی ہوں اور وہ روبرو بیٹھا مجھے زہر آلود نظروں
سے گھور رہا ہے۔"
"اوہ! مگر اس نے تمہیں یہ فون کرنے کی اجازت کیسے دے
دی؟" گیری نے پوچھا۔
"یہ میری شرط تھی۔"
"کیسی شرط؟" گیری ہارٹ کا فطری سوال تھا۔
"وہ چاہتا ہے کہ میں بلیک ہاک کو فون کروں۔ میں نے صاف
کہہ دیا کہ میں تم سے مشورہ کیے بغیر ایسا نہیں کر سکتا۔"
"اگر اس حرامی کے تیور خطرناک ہیں تو وہی کرتے رہو جو وہ
چاہتا ہے۔ تمہارا ایر بس کہاں ہے؟"
"یہ زیٹی نے چھین لیا تھا مگر اس سے تباہ ہو گیا اسی لیے فون
استعمال کر رہا ہوں۔"
"تمہیں ایر بس کی تباہی کا پورا یقین ہے؟" گیری ہارٹ کی
آواز متجسسانہ ہوئی۔
"زیٹی یہی کہتا ہے۔ اس کی کوئی بات بھروسے کے قابل نہیں
لیکن ایر بس صحیح سلامت ہوتا تو وہ مجھے مرعوب کرنے کے لیے
ضرور دکھاتا۔ تھوڑی دیر پہلے وہ مجھے توڑنے کے لیے بجلی کے جھٹکے
دے رہا تھا۔"
"خدا تم پر اپنا رحم کرے۔ وہ کتیا کہاں ہے جس کی وجہ سے تم
اس حال کو پہنچے ہو؟"
"وہ بھی زیٹی ہی کے قبضے میں ہے۔ اس نے اچانک نمودار
ہو کر ہم لوگوں کو چھاپ لیا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ عورت کو وہ اپنی
عیاشی کے لیے گھر لے گیا ہو۔ اس امر میں کوئی کلام نہیں کہ عورت
بہت رسیلی اور طرح دار ہے۔"
"اب تم خاموشی سے میری بات سنتے رہنا۔ زیٹی کو پتا نہ چلے
کہ میں نے کیا کہا ہے۔"
"تم بولتے رہو، میں سن رہا ہوں۔" حبیب طر نے میری طرف
دیکھ کر کہا۔
"تم زیٹی کی قید میں ہو اور چیف... وہ سؤر کا بچہ میرے ساتھ
سفاکی پر اتر آیا ہے۔ زیٹی نے رات فون کر کے بتایا تھا کہ تمہاری بی
ایم ڈبلیو پنڈلی سمیت ڈرائیو ان سنیما میں کھڑی ہے۔ وہ ٹریپ بھی
ہو سکتا تھا۔ چیف نے خاص طور پر مجھے وہاں جانے کا حکم دیا تھا۔
خدا کا شکر ہے کہ میں سرخ رو رہا۔ اگر زیٹی کو بھنک بھی مل جاتی کہ
میں خود کار لینے کے لیے جا رہا ہوں تو وہ مجھے زندہ نہیں چھوڑتا۔
میری واپسی کے بعد چیف کا رویہ تبدیل ہوا ہے ورنہ وہ یہی سمجھ رہا
تھا کہ زیٹی نے تم کو پکڑ کر تمہارے ایر بس پر قبضہ کر لیا ہے اور اس
پر ہونے والی ہر بات سنتا رہتا ہے۔ ایر بس دشمن کے ہاتھ لگ
جانے کے خیال سے وہ تم پر بھی بہت زیادہ برہم ہے۔ تم سے بات
ہونے کے بعد میں اسے یقین دلا سکوں گا کہ اس کا خیال غلط ہے....
یہ بتاؤ کہ تم کو کہاں رکھا گیا ہے؟"
"مجھے نہیں معلوم" میری توقع کے برعکس حبیب طر نے نادرہ
کے مکان کا ذکر گول کر دیا۔ اس طرح شاید وہ گیری ہارٹ کو ادھر
آنے سے روکنا چاہتا تھا۔ میں اسے پہلے ہی دھمکی دے چکا تھا کہ
اس کی تلاش میں نادرہ کے گھر کا رخ کرنے والا کوئی شخص میرے
ہاتھوں سے نہیں بچ سکے گا۔
وہ کہہ رہا تھا "زیٹی کے تیور ابتدا میں بہت خراب تھے لیکن
اب میں الجھن میں پڑ گیا ہوں۔ کچھ پتا نہیں چل رہا کہ وہ میرے
ساتھ کیا سلوک کرنے کا ارادہ رکھتا ہے۔"
"تم اسے چکر دے کر وقت حاصل کرتے رہو۔ میں کسی نہ کسی
طرح تم تک پہنچنے کی راہ نکال لوں گا۔ بس یہ بات ذہن میں رکھنا کہ
جس طرح ہم زیٹی کے خون کے پیاسے ہو رہے ہیں اسی طرح زیٹی
بھی موقع ملنے پر ہمارے ساتھ بے رحمی اور سفاکی کا مظاہرہ کرے
گا.... ہو سکے تو اس سے میری بات کرا دو۔"
حبیب طر کی نظریں میری طرف اٹھی ہی تھیں کہ میں نے اپنے
ماؤتھ پیس پر ہاتھ رکھے بغیر اس سے کہا "تم اپنا ریسیور رکھ دو۔ میں
گیری سے بات کروں گا۔"
اس نے تحمل سے ریسیور کریڈل پر رکھ دیا۔ وہ فطری طور پر
میری اور گیری ہارٹ کی گفتگو سننے کا خواہاں تھا۔
"اوہ! اس کا مطلب ہے کہ تم ایکس ٹینشن پر ہماری گفتگو سن
رہے تھے" میری آواز سنتے ہی گیری ہارٹ بول اٹھا تھا۔
"اتنی عقل تم کو بھی ہونی چاہیے کہ کوئی ہوشیار آدمی اپنے
قیدی کو کھلی چھوٹ نہیں دیتا۔"

"تمہاری سمجھ میں نہیں آ رہا کہ تم ہمارے ساتھ کیا کھیل کھیلنا چاہ رہے ہو!"

"یہ سیدھی سی بات ہے۔ تم مجھے جس رستے پر لے گئے ہو، میں تمہیں چلو کرنا چاہتا ہوں۔"

"میں پوری ذمے داری کے ساتھ تمہیں پیشکش کر رہا ہوں کہ ہتھیار ڈال کر ہم سے صلح کر لو۔ میں تمہیں امریکی شہریت کے ساتھ منہ مانگی رقم دلواؤں گا اور تم عیش و آرام کی زندگی گزار سکو گے۔"

"تم اپنی ذمے داری نہیں لے سکتے تو میرے بارے میں کیا کر سکو گے!" میں نے استہزائیہ لہجے میں کہا "تمہاری دُم ہر وقت راس المبذا کے جوتے کے نیچے دبی ہوئی ہے۔ وہ جب چاہے تمہاری بات رد کر سکتا ہے۔"

"راس المبذا؟" کیری ہارٹ نے تحیر بھری آواز میں دہرایا "اچانک اس کا ذکر کہاں سے نکل آیا؟"

"یہ ذکر اچانک نہیں نکلا۔ میں جیب کو بتا چکا ہوں کہ راس المبذا تمہارے چیف کا اصل نام ہے۔ میری بات پر یقین نہ ہو تو تم اسپتال میں ایلن سیفریال سے اس بات کی تصدیق کر سکتے ہو۔ وہ اس وقت بھی آکسیجن خیمے میں اپنی زندگی کی آخری گھڑیاں گزار رہا ہے" میں نے جیب پر سے نظریں ہٹائے بغیر کہا۔

اس وقت جیب کی دونوں رانیں ایک دوسرے کے ساتھ جکڑی ہوئی تھیں۔ ہاتھ آزاد ہونے کے بعد وہ بندشوں کو کھولنے کی کوشش کر سکتا تھا لیکن مجھے اس بارے میں کوئی تشویش نہیں تھی۔ ایک پنڈلی سے محروم ہو جانے کے بعد وہ اپنے پیروں پر کھڑا ہو سکتا تھا نہ فرار ہونے کی کوشش کر سکتا تھا۔ اس کی طرف سے مجھے بس ایک ہی خطرہ تھا کہ کوئی وزنی چیز اس کے ہاتھ لگ جائے۔ بے خبری میں میری کھوپڑی سے ٹکرانے والی کوئی چیز میری بے ہوشی کا سبب بن سکتی تھی۔ میری بم گن اور ریوالور پر قابض ہونے کے بعد لنگڑا جیب خاصا زیادہ خطرناک ہو جاتا۔

"یہ میرے لیے نئی خبر ہے" کیری ہارٹ کی آواز پُرتشویش ہو گئی پھر وہ قدرے توقف کے بعد بولا "تم اپنی رضامندی ظاہر کر دو تو چیف براہ راست تم سے بات کر سکتا ہے..... وہ تمہیں تمہاری تسلی کے مطابق ضمانتیں فراہم کرے گا۔"

"تمہاری یہ باتیں کسی ایسے فرد کو اُلّو بنا سکتی ہیں جو تم لوگوں کے طریقہ واردات سے واقف نہ ہو۔ جب بھی لانچ جیسا پرانا اور بارسوخ فرد رائٹ ہاؤس کے باہر ایک نامعلوم گولی کا نشانہ بن سکتا ہے تو میرے ساتھ بھی کوئی سوچا سمجھا حادثہ پیش آ سکتا ہے۔ ضمانتیں کسی کے دل اور نیت کا کھوٹ دور نہیں کر سکتیں۔ تم لوگ اپنے مفادات کے لیے اپنے ہی فرمیوں کو مروانے کی شہرت حاصل کرتے جا رہے ہو۔ میں تمہاری کسی بات پر بھروسا نہیں کر سکتا..... میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ تم میرے پیچھے کیوں پڑے ہوئے ہو۔"

"انجان مت بنو۔ پاکستان میں تم ہمارے مشن اور منصوبوں کی راہ میں سب سے بڑی رکاوٹ بنے ہوئے ہو۔ تم ہمارے ساتھ مفاہمت نہیں کرو گے تو جلد یا بدیر کتے کی موت مارے جاؤ گے۔"

"یہی لانچ بھی یہی دعوے کیا کرتا تھا۔ اس کا حشر تمہارے سامنے ہے۔ وہ جہنم واصل ہو گیا۔ اس کا جانشین جم کلارک بھی موت کے گھاٹ اتار دیا گیا مگر میں زندہ ہوں۔ تم میرا بال بھی بیکا نہیں کر سکتے۔"

"یہ مقدر کی بات ہے کہ تم اب تک بچے ہوئے ہو اور بڑے بول بول رہے ہو مگر اب تمہارے گرد گھیرا تنگ ہو چکا ہے۔ کوئی بھی لمحہ تمہاری زندگی کا آخری لمحہ ثابت ہو سکتا ہے۔"

میں نے اس کی بات کاٹ دی "مجھے دھمکیاں دینے کے بجائے جیب [illegible] جان کی فکر کرو۔ یہ میرے ہاتھوں برے حال کو ضرور پہنچ چکا ہے لیکن ابھی زندہ ہے۔ تم چاہو تو اس کی زندگی بچا سکتے ہو۔"

"میں جیب کو ہر قیمت پر زندہ دیکھنا چاہوں گا" میری پیشکش پر وہ یک بہ یک جذباتی ہو گیا "میں کسی بھی معقول سودے بازی کے لیے تیار ہوں۔ اگر تم نے جیب کو زندہ چھوڑ دیا تو یہ مجھ پر ذاتی احسان ہو گا۔ میں احسان فراموش نہیں ہوں۔ وعدہ کرتا ہوں کہ کبھی تم میرے چنگل میں آئے تو میں بھی تمہیں زندہ رہنے کا ایک موقع دے کر تمہارا یہ احسان اتارنے کی کوشش کروں گا۔"

"میں کہہ چکا ہوں کہ میں تمہاری کسی بات پر اعتبار نہیں کرتا مگر میں بے مقصد خوں ریزی سے بھی گریز کرتا ہوں۔ اگر جیب نے میرے سامنے مزاحمت نہ کی ہوتی تو یہ اپنی داہنی پنڈلی سے محروم نہ ہوا ہوتا۔ اس وقت میری تم دونوں سے کوئی دشمنی نہیں ہے۔ میرا نشانہ راس المبذا ہے۔ وہ متعصب اور نسل پرست دہشت گرد ہے۔ میں اسے پاکستان کا رخ کرنے کی سزا ضرور دوں گا۔ میں جانتا ہوں کہ راس المبذا تمہارے لیے ایک خواب ہے۔ تم اس کے بارے میں کچھ نہیں جانتے لیکن تم مجھے بلیک ہاک کے بارے میں ضرور بتا سکتے ہو۔"

"بلیک ہاک کوئی شخص نہیں، محض ایک پاس ورڈ ہے" اس کی آواز میں گہری سنجیدگی برقرار تھی "صرف ایک فون نمبر ہے۔ وہ فون ریکارڈنگ مشین سے منسلک ہے۔ ہم اس پر اپنے پیغامات ریکارڈ کراتے ہیں۔"

مجھے معلوم تھا کہ وہ جھوٹ بول کر مجھے چکما دینے کی کوشش کر رہا تھا۔ میں پچھلی شام اس کی اور راس المبذا کی گفتگو میں بلیک ہاک کا ذکر سن چکا تھا۔ وہ نہ صرف راس المبذا کے لیے پیغامات وصول کرتا تھا بلکہ ہدایات بھی جاری کرتا تھا۔ اس کے انسانی وجود کا سب سے بڑا ثبوت یہ تھا کہ راس المبذا نے کیری ہارٹ کو ایالا سکل ایجنسی کو واپس کرنے کی ہدایت کی تھی۔ وہ نکات کیری ہارٹ کو لاجواب کر سکتے تھے مگر مشکل یہ تھی کہ میں ان کا حوالہ نہیں دے سکتا تھا۔ حوالہ دینے کی صورت میں ٹرانسمیٹر کی چابی کا

کمانی کا بھرم کھل جاتا اور انہیں معلوم ہو جاتا کہ حبیب کا پارٹنر میرے قبضے میں موجود تھا اور میں اس پر ان کی گفتگو منکشف کر رہا ہوں۔

"اگر یہ صرف ریکارڈنگ مشین ہے تو تمہیں اپنے چیف کی ہدایت کیسے ملتی ہیں؟" میں نے محتاط رہ کر پوچھا۔

"بہت سہل طریقہ ہے۔ ہم پیغام ریکارڈ کرا دیتے ہیں۔ کوئی جواب طلب بات ہوتی ہے تو چیف ہم سے خود ہی فون یا ٹرانسمیٹر پر رابطہ کر لیتا ہے....."

"تم ایک منٹ ہولڈ کرو۔ میں ابھی تمہاری بات کی تصدیق کیے لیتا ہوں" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا پھر حبیب طر سے مخاطب ہو گیا "تم بلیک ہاک سے رابطے کے لیے جو طریقہ اختیار کرتے ہو ذرا اسے دہرا دو۔"

اس کی متورم آنکھوں میں تشویش سی لہرانے لگی پھر وہ میری زبان سے سنی ہوئی بات کا سہارا لے کر بولا "بلیک ہاک ایک ریکارڈنگ مشین کا نام ہے۔ ہم فون کر کے اس پر اپنا پیغام ریکارڈ کرا دیتے ہیں۔"

"اور ہدایات کیسے ملتی ہیں؟" میں نے چبھتے ہوئے لہجے میں پوچھا۔

"ایک گھنٹے بعد ہم وہی نمبر ملاتے ہیں تو ریکارڈنگ ہونے کے بجائے اس مشین سے ریکارڈ کی ہوئی ہدایات سنائی دیتی ہیں۔" اس نے چند ثانیوں تک سوچنے کے بعد بے اعتنائی سے جواب دیا۔

میں نے ریسیور اس زاویے سے تھاما ہوا تھا کہ حبیب کی آواز کیری ہارٹ تک بھی پہنچ سکے۔ اپنے ساتھی کا جواب سن کر وہ غصیلی آواز میں بولنے لگا "تم بہت چالاک بننے کی کوشش کر رہے ہو۔ میں تمہیں بلیک ہاک کا فون نمبر دے سکتا ہوں۔ تم خود سن لینا کہ وہ کوئی مشین ہے یا اس نمبر سے کوئی ذی روح بولتا ہے۔"

"اگر تم اسے ہوشیار کر دو گے تو وہ تمہاری بات درست ثابت کرنے کی کوشش کرے گا۔"

"تم پاگل ہو گئے ہو۔ اگر چیف کو بھنک بھی مل گئی کہ میں نے حبیب طر کی رہائی کے بدلے میں تمہیں کوئی بات بتائی ہے تو وہ مجھے بخار پہ لٹکا دے گا۔ میں اپنے پیروں پر کلہاڑی مارنے کی حماقت کیسے کر سکتا ہوں۔"

"تم نمبر دے دو لیکن یہ یاد رکھنا کہ یہ کوئی فریب ہوا تو میرے ہاتھ بہت لمبے ہیں۔ میں کسی وقت بھی تم دونوں کی گردنیں دبوچ لوں گا اور پھر کوئی رعایت نہیں دوں گا۔"

"میں جانتا ہوں لیکن اس بات کی کیا ضمانت ہے کہ بلیک ہاک کا فون نمبر لینے کے بعد تم حبیب طر کو زندہ چھوڑ دو گے؟" وہ میری جانب سے بے اطمینانی میں مبتلا تھا۔

"میں تمہاری زبان پر اعتبار کر رہا ہوں۔ تمہیں میری بات پر بھروسا کرنا چاہیے۔"

"حبیب معذور اور زخمی ہے۔ وہ مجھ تک کیسے پہنچے گا؟" اس نے پوچھا۔

"میں اس کے ہاتھ کھول چکا ہوں۔ وہ تم سے بات کر چکا ہے۔ ہمارے جانے کے بعد وہ باہر نکلے گا تو اسے کوئی نہ کوئی سواری مل جائے گی۔ یہ یاد رکھنا کہ میں تم سے بات کرنے کے بعد تمہارے دیے ہوئے نمبر پر فون کر کے اس بات کی تصدیق ضرور کروں گا کہ تم نے مجھ سے جھوٹ نہیں بولا ہے۔"

فون پر اس کے ایک گہرے سانس کی آواز آئی پھر وہ مشتعل لہجے میں بولا "تم کو فریب دینا مشکل کام ہے۔ میں سوچ رہا تھا کہ تم مجھے حبیب کا پتا بتا دو گے اور میں سرعت سے وہاں پہنچ کر اسے رہا کرا لوں گا لیکن تم بہت چالاک ہو۔ حبیب کی زندگی تمہارے رحم و کرم پر ہے..... غنیمت ہے کہ تم نے مجھ سے چیف کے ٹھکانے کے بارے میں نہیں پوچھا۔ وہ بات پوچھی ہے جو مجھے معلوم ہے۔ بلیک ہاک' چیف کا خاص نوکر ہے اور اسی کی طرح پس پردہ رہتا ہے۔ تم نے فون پر اس سے رابطہ کیا تو وہ سمجھے گا کہ حبیب نے تشدد سے گھبرا کے تم کو اس کا فون نمبر دیا ہے اور حبیب تمہاری قید سے رہا ہو جانے کے باوجود ایک نئے عذاب میں مبتلا ہو جائے گا۔"

"تم فکر نہ کرو۔ میں تم دونوں کو شبہات سے بچانے کی پوری کوشش کروں گا۔"

کیری ہارٹ نے ایک نمبر بتایا جو میں نے فوراً ہی سگریٹ کے پیکٹ پر لکھ لیا۔

"حبیب طر کو ایک زیادہ سے زیادہ گھنٹے میں تم تک پہنچ جانا چاہیے۔" یہ کہہ کر میں نے فون بند کر دیا۔

"کیری ہارٹ نے مجھے نمبر دے دیا ہے۔ اب تم بھی شرافت سے بلیک ہاک کا نمبر دہرا دو۔ تمہارے ساتھی نے یہ اعتراف بھی کر لیا ہے کہ بلیک ہاک کوئی ریکارڈنگ مشین نہیں' راس البلدا کا دست راست ہے۔"

حبیب طر الجھن میں پڑ گیا پھر بھرائی ہوئی آواز میں بولا "تم مجھے زندہ رکھو یا مار ڈالو' میں چیف کے اعتماد کو ٹھیس پہنچانے کا تصور بھی نہیں کر سکتا۔ کیری ہارٹ نے جو کچھ کہا' وہ اس کا فعل تھا۔ میں جانتا ہوں کہ چیف اپنے غداروں کو کیسی کڑی سزا دے سکتا ہے۔ میں نمبر نہیں بتاؤں گا۔"

"کیری ہارٹ سی آئی اے میں تمہارا سینئر تھا۔ اپنے بڑوں سے وفاداری کے بارے میں اسے تم سے زیادہ سخت ہونا چاہیے۔ تم ایک ٹانگ گنوانے اور تشدد سہنے کے باوجود راس البلدا کے اعتماد کو دھوکا دینے کی ہمت نہیں کر پا رہے تو کیری ہارٹ محض فون پر بیٹھ کر اتنی بڑی غلطی کیسے کر سکتا ہے؟ اس کا مطلب ہے کہ اس کا دیا ہوا نمبر فرضی ہے۔ اس نے مجھ سے جھوٹ بولا ہے..... ایسی صورت میں تمہیں زندہ چھوڑنے کا کوئی جواز باقی نہیں رہتا۔"

"تم پہلے ہی مجھے مرنے کے قریب پہنچا چکے ہو..... تمہیں کون روک سکتا ہے؟"

میں نے ریوالور نکال کر اس کی پیشانی کی طرف تان لیا "پھر مرنے کے لیے تیار ہو جاؤ۔"

"ایک منٹ ٹھہرو!" اس کی آواز پر اچانک ہی نقاہت طاری ہو گئی "ہم دونوں کی نسل کی ایک صورت ہو سکتی ہے۔ تم مجھے کیری ہارٹ کے بتائے ہوئے فون نمبر کے ابتدائی تین ہندسے بتا دو۔ اگر وہ ہندسے درست ہوئے تو میں سمجھ لوں گا کہ کیری نے میری جان بچانے کے لیے ایک سنگین ڈرا کھیلا ہے۔ میں تمہیں بقیہ چار ہندسے بتا دوں گا اور نمبر کی تصدیق ہو جائے گی۔ اگر ابتدائی تین ہندسے ہی غلط نکلے اور مجھے یقین ہے کہ ایسا ہی ہو گا تو مزید وقت برباد کرنے کی ضرورت نہیں۔ تم جو چاہو' خاموشی سے کر گزرنا۔۔۔ مجھے مزید اذیتوں سے گزار کر تمہیں کوئی فائدہ نہیں ہو گا۔ میں مرنے کے بعد تمہارے ظلم اور تشدد کی کہانیاں چیف تک پہنچانے کے لیے باقی نہیں رہوں گا۔۔۔ کوئی مردہ شخص دنیا میں لوٹ کر نہیں آتا۔ میرے ساتھیوں کو عبرت دلانے اور خوف زدہ کرنے کے لیے میری مسخ شدہ حالت ہی کافی ہے۔"

اسے موت بالکل سامنے نظر آنے لگی تھی۔ اس نے داہنے ہاتھ کی انگلی سے اپنے سر اور چہرے کو چھو کر خیالی کراس بنایا اور زیر لب کچھ بڑبڑانے لگا۔ اس کے زخمی ہونٹ مل رہے تھے لیکن آواز مفقود تھی۔

میں نے سگریٹ کے پیکٹ پر لکھا ڈال کر کیری ہارٹ کے دیے ہوئے فون نمبر کے ابتدائی تین ہندسے دہرائے اور حبیب بیٹھے بیٹھے بے یقینی سے اچھل پڑا "ناقابل یقین۔۔۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ کیری میرے لیے اتنا فکر مند ہو سکتا ہے۔ وہ بہت عظیم ہے۔۔۔ اس نے میری زندگی بچانے کی خاطر بہت بڑا خطرہ مول لیا ہے۔۔۔ جب وہ میری خاطر اتنی دور تک جا سکتا ہے تو مجھے بھی چیف کی پروا نہیں۔ اس نمبر کے آخری ہندسے فوراً تین ڈبل تھری ہوں گے۔"

"تمہیں زندگی اور آزادی مبارک ہو" میں نے ریوالور جیب میں رکھتے ہوئے سپاٹ لہجے میں کہا "یہاں سے جانے کے بعد تم اپنی مرضی کے مالک ہو گے۔"

میں اسے بتانا چاہ رہا تھا کہ اس وقت وہ تارہ کے مکان کے تہ خانے میں بند تھا لیکن آخری لمحے پر میں نے اپنا ارادہ بدل دیا۔ ہم لوگ بعد میں کسی ایسے ٹھکانے سے ہاتھ دھو بیٹھتے جہاں کسی بیرونی مداخلت کے خطرے کے بغیر اپنے کسی حریف کو قید رکھ سکیں۔ میں نے جو فلیٹ کرائے پر لیا تھا اس میں سرے سے ایسی گنجائش ہی نہیں تھی۔ تارہ کا ویران گھر ضرورت کے کٹھن لمحوں میں ہمارے کام آ سکتا تھا۔

میں نے فون پر بلیک ہاک کا نمبر ملایا۔ سلسلہ ملتے ہی دوسری طرف سے ایک مردانہ غیر ملکی خراہٹ میں ہیلو کی آواز سنائی دی اور میں نے فوراً ہی کریڈل دبا کر فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

"ہم تمہیں جنگل اسٹینڈ ہم کی قریبی جھاڑیوں میں چھوڑ دیں گے" میں نے حبیب کی طرف بڑھتے ہوئے کہا۔

"تم نے تو کہا تھا کہ میں یہیں سے کوئی گاڑی پکڑ کر چلا جاؤں گا۔ کیا اب تم مجھے بے ہوش کرنے کا ارادہ رکھتے ہو؟" وہ بولا

کربولا اور میں دل ہی دل میں انسان کے تلون کے بارے میں سوچنے لگا۔ ذرا ہی دیر پہلے حبیب نے پورے حوصلے کے ساتھ موت کو گلے لگانے کی تیاری کر لی تھی لیکن موت کا خطرہ سر سے ٹلتے ہی اس کا حوصلہ پست ہو کر اس سطح پر آ گیا تھا کہ وہ اپنی بے ہوشی کے تصور سے خائف ہو رہا تھا۔

وہ فضا میں دونوں ہاتھ لہرا کر مجھے دور رکھنے کی کوشش کر رہا تھا اور مجھے متبادل راستہ بھی سمجھا رہا تھا۔ اس کا کہنا تھا کہ اسے بے ہوش کیے بغیر ہاتھ پیر باندھ کر اور آنکھوں پر پٹی لپیٹ کر بھی یہاں سے لے جایا جا سکتا تھا۔

"سنو! مزاحمت کرنے کے بجائے ذرا سی تکلیف برداشت کرنے کا حوصلہ پیدا کرو" میں نے کہا "یہ کوئی متروک حویلی نہیں' ہمارا ایک ٹھکانا ہے۔ میں کسی قیمت پر بھی اس کا محل وقوع تمہاری نظروں میں نہیں آنے دوں گا۔ دن کے اجالے میں تمہیں بے دست و پا کر کے لے جانے میں سنگین خطرات ہیں۔ کسی نے بھی تمہیں دیکھ لیا تو میری تمہاری میرے گلے پڑ جائے گی۔ ہم دونوں کی بہتری اسی میں ہے کہ تم اپنی کنپٹی پر ایک آخری ضرب برداشت کر لو۔ میں خواب آور گولیوں کا عادی نہیں ہوں ورنہ تمہیں کوئی گولی بھی کھلا سکتا تھا۔"

"خواب آور گولیاں دیر سے اثر انداز ہوتی ہیں اور ان کا اثر بھی دیر میں زائل ہوتا ہے۔ جہاں اتنی مرکت ہی ہے وہاں ایک اور ضرب سہی۔ تم بھی اپنے دل کا ارمان نکال لو لیکن یہ یاد رکھنا کہ ہم اپنے چیف کے ماتحت ہیں۔ یہ کہانی یہیں ختم نہیں ہو گی۔ بہت آگے تک چلے گی۔ ہم دوسری بار بھی ایک دوسرے کے سامنے آ سکتے ہیں۔"

اس نے اپنے دونوں ہاتھ گود میں رکھ کر سختی سے آنکھیں بند کیں اور سر جھکا لیا۔ اس کی بائیں کنپٹی میری ٹھوکروں کی پے در پے ضربات سے پہلے ہی بری طرح لہولہان ہو چکی تھی۔ میں نے ریوالور کی نال تھام کر اسے اپنے ہاتھ میں تولا اور کھٹ کی آواز کے ساتھ اس کا منقش دستہ حبیب کی داہنی کنپٹی پر رسید کر دیا۔

حبیب کے حلق سے ایک گھٹی گھٹی سی اضطراری چیخ نکلی اور وہ بیٹھے ہی بیٹھے لڑکھڑا کر ایک طرف لڑھک گیا۔ اس مرتبہ سلطان شاہ مجھے سیڑھیوں کے قریب ہی مل گیا۔ میں اس کی مدد سے بے ہوش حبیب کو تہ خانے سے ڈرائنگ روم میں نکال لے آیا۔ حبیب کی ٹانگوں کی بندشیں بھی تہ خانے میں ہی کھول دی گئی تھیں۔

تارہ کے گھر پر ہمارے حریفوں کی طرف سے جو کارروائی ہونی تھی وہ ہو چکی تھی۔ اس وقت وہاں میدان صاف تھا۔ میرے اشارے سلطان شاہ چند منٹ میں گاڑی اندر لے آیا اور ہم دونوں نے بہت پھرتی کے ساتھ حبیب کو پچھلی نشست کے پائیدان میں ڈال دیا اور اوپر ایک رنگین چادر ڈال دی۔

سلطان شاہ نے اوپر کا کرایہ ادا کر دیا وقت بے مصرف نہیں گزارا تھا۔ اس نے ایک ایسی کھڑکی دیکھ لی تھی جس کے ذریعے وہ آسانی

سے باہر آسکتا تھا۔ مجھے گھر سے باہر نکالنے کے بعد اس نے داخلی دروازے کو اندر سے بولٹ کیا اور پھر اپنی دریافت کی ہوئی کھڑکی سے باہر آ گیا۔ اس کے دل میں نادرہ کے لیے بدستور نرم گوشہ موجود تھا اور وہ اس گھر کو امکانی حد تک محفوظ بنا کر معافی چوروں اچکوں کی بے رحمانہ لوٹ مار سے بچانے رکھنا چاہتا تھا۔

ہماری گاڑی کا نادرہ کے مکان میں دیکھا جانا خطرناک ہو سکتا تھا اس لیے ہم وقت ضائع کیے بغیر تیزی کے ساتھ وہاں سے روانہ ہو گئے۔

"ہم اسے لاد کر کہاں لے جا رہے ہیں؟" شاہراہ فیصل پر نکل آنے کے بعد سلطان تماہ نے جیبت کے بارے میں اپنا پہلا سوال کیا تو میں نے اطمینان کا سانس لیا ورنہ اس کی طویل ہوتی ہوئی خاموشی سے مجھے عجیب سی وحشت ہونے لگی تھی۔ وہ میری الجھن سے بے خبر سڑک کی طرف متوجہ تھا۔

اس وقت اپنے دشمنوں کے بارے میں ہم جس حکمت عملی پر چل رہے تھے اس کی رو سے ہاتھ آئے ہوئے حریف کو زندہ چھوڑنا حرام تھا۔ ان میں سے جو بھی ہمارے ہاتھ آیا، جہنم واصل ہوتا چلا گیا لیکن جیبت کا معاملہ مختلف تھا۔ نہ خانے میں معاملات کو سمیٹتے ہوئے میں سوچ رہا تھا کہ سلطان تماہ اسے زندہ دیکھتے ہی مجھ پر سوالات کی بوچھاڑ کر دے گا مگر اس نے خلاف توقع مجھ سے ایک لفظ بھی نہیں پوچھا تھا۔

"فی الحال اسے بھولے رہو۔ میں نے ان دونوں کی گھبراہٹ دیکھتے ہوئے اس کا فون نمبر حاصل کرنے پر زور دیا ورنہ مجھے معلوم ہے کہ بلیک ہاک بھی راس المیڈا کے بارے میں کوئی کارآمد بات نہیں بتا سکے گا۔ یوں سمجھو کہ بلیک ہاک کے فون نمبر کی صورت میں مجھے کیبری اور جیبت کو بلیک میل کرنے کا سامان مل گیا ہے۔ جب بھی ان دونوں نے تیزی دکھانے کی کوئی کوشش کی، میں انہیں یہ دھمکی دے سکوں گا کہ میں جیبت کی رہائی کے سلسلے میں ہونے والی سودے بازی راس المیڈا کے علم میں لانے کا ارادہ رکھتا ہوں۔ یہ بات راس کے علم میں آ گئی تو وہ مشتعل ہو کر ان دونوں کی موت کا فیصلہ بھی صادر کر سکتا ہے۔"

"یوں کہو کہ تم نے راس المیڈا کی نظری زنجیر کی دو کڑیاں کمزور کر دی ہیں۔"

"جیبت کو زندہ چھوڑ کر ہمیں کوئی نقصان نہیں پہنچا۔ اس عمل کے نتیجے میں زیادہ کار ہمیں کوئی نہ کوئی فائدہ ہی پہنچے گا۔ ہو سکتا ہے کہ کارکردگی کر جانے کی وجہ سے راس المیڈا یہاں سے اپنا بوریا بستر سمیٹنے پر مجبور ہو جائے۔"

"مجھے یہ ساری بھاگ دوڑ ذاتی لڑائی کا رنگ اختیار کرتی ہوئی نظر آ رہی ہے۔" وہ چند ثانیوں کے توقف کے بعد بولا "وہ ہمیں پکڑنے یا مارنے کے در پے ہیں اور ہم ان کے آدمیوں کا پیچھا کر رہے ہیں۔ اس بے مقصد لڑائی سے مجھے تھوڑی سی اکتاہٹ محسوس ہونے لگی ہے۔ جب تک کوئی بڑا مقصد سامنے نہ ہو، دشمن کا سر کچلنے میں لطف نہیں آتا۔ پتا نہیں یہ صورت حال کب تک اسی ڈگر پر چلتی رہے گی۔"

"ذاتی تحفظ ہی انسانی زندگی کا سب سے بڑا مقصد ہوتا ہے۔ گردن کٹ جانے کے بعد سب کچھ ختم ہو جاتا ہے لیکن مجھے یقین ہے کہ راس المیڈا صرف مجھے پکڑنے یا مارنے کے لیے پاکستان نہیں آیا ہے۔ ان لوگوں کی ریشہ دوانیوں کا ایک طویل سلسلہ تمہارے سامنے ہے۔ راس المیڈا کی یہاں موجودگی اسی سلسلے کی ایک کڑی ہے۔ وہ مجھے اپنے راستے کی سب سے بڑی رکاوٹ سمجھتے ہوئے میرے پیچھے پڑا ہوا ہے۔ مجھے ٹھکانے لگانے کی کوششوں کے ساتھ ہی وہ اپنے اصل مشن پر بھی کام کر رہا ہوگا۔"

"یہی تو میں بھی جاننا چاہتا ہوں کہ اس کا اصل مشن کیا ہے؟"

"ابھی تک کوئی بات کھل کر سامنے نہیں آ سکی لیکن یہ طے ہے کہ ملیحہ کی اس ذلیل کی کامیاب تکمیل کے بعد ہی ان لوگوں نے زیادہ سر اٹھایا ہے۔ ارزل خان سے ہمارا رابطہ منقطع ہو چکا ہے ورنہ وہ اندر کی خبریں لاتا رہتا تھا۔ یہی وہ سب الجھنیں تھیں جن کی وجہ سے میں جیبت کے ایجنٹس کی موجودگی کو پوشیدہ رکھنے کی سرتوڑ

"قدم قدم پر ٹھوکریں کھاتے رہیں گے۔"

"اور بلیک ہاک کا کیا بنے گا؟" سلطان تماہ نے تجسس بھرے لہجے میں پوچھا۔

"نوچے سے گاڑی موڑ لینا۔ اسے جنرل اسپتال کے نواح میں اگی ہوئی جھاڑیوں میں ڈالنا ہے۔" میں نے کہا۔

"اسے کسی مجبوری کے تحت زندہ چھوڑ رہے ہو یا یہ بھی کوئی مصلحت ہے؟"

"قید میں پڑے ہوئے شخص کی طرف سے کیا مجبوری ہو سکتی ہے؟ بس اسے مصلحت ہی سمجھو۔ اس نے اور کیبری بارٹ نے راس المیڈا کے خوف کے باوجود مجھے بلیک ہاک کا نمبر دے دیا ہے۔ اس غیر معمولی تعاون کے نتیجے میں جیبت زندہ رہنے کا حق دار ہو گیا تھا۔"

"بلیک ہاک کا فون نمبر معلوم کرنے کے بعد بھی تم اس کے دل میں سوراخ کر دیتے تو کون تمہارا ہاتھ پکڑ لیتا؟ معلوم ہوتا ہے کہ اب تم اسے چارا بنا کر راس المیڈا کو گھیرنے کی کوشش کرنا چاہتے ہو۔"

"تم ٹھیک سمجھ رہے ہو۔ کیبری بارٹ کو اندازہ ہے کہ جیبت کو زندہ چھوڑ کر میں نے اسے بہت بڑی رعایت دی ہے۔ کیبری نے میرے اس احسان کا بدلہ چکانے کا بلند و بانگ دعویٰ کیا ہے۔ اس کے دعوے سے قطع نظر مجھے اس بات کا پورا یقین ہے کہ ان کے دل میں میری طرف سے ایک نرم گوشہ ہمیشہ موجود رہے گا۔ دوسری طرف راس المیڈا جیبت کی پراسرار واپسی پر چکر میں پڑ جائے گا۔ میرا مقصد بھی یہی ہے کہ ان لوگوں کی صفوں میں بددلی اور انتشار پھیلے۔ انہیں ایک دوسرے پر اعتماد نہیں رہے گا تو یہ

کوششیں کر رہا ہوں۔ یہ ان لوگوں کا کوئی جدید ترین مواصلاتی سلسلہ ہے لیکن راس البیڈا نے اپنے شبہات کی وجہ سے اس کا استعمال بالکل بند کیا ہوا ہے۔ میرا خیال ہے کہ ذرا ئیوان سمجھا ہے کیری ہارٹ کی خیریت سے واپسی اور حبیب کے بیان کے بعد راس البیڈا کے شکوک و شبہات ختم ہو جائیں گے اور ہمیں اس کے ذریعے اہم باتیں معلوم ہو سکیں گی۔"

"حبیب ان لوگوں کے عزائم پر کوئی روشنی نہیں ڈال سکا؟" اس نے پوچھا۔

"میں نے اسے اس بارے میں کریدنے کی کوشش نہیں کی۔ کیری اور حبیب جس انہماک سے تار ہو کر کام کر رہے تھے اس کی بنا پر میں نے پہلے ہی یہ رائے قائم کر لی تھی کہ ان دونوں کو صرف میری سرکوبی کا کام سونپ کر میدان میں اتارا گیا ہے۔ ان کے محدود کردار کی وجہ سے راس البیڈا نے خود کو ان پر ظاہر نہیں کیا اور چیف ہی کر ان سے کام لیتا رہا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ میرا قصہ ختم ہو جانے کے بعد ان دونوں سے دوسرے کام لینے کا ارادہ رکھتا ہو۔"

پھر کار میں خاموشی چھا گئی۔ میں نے سلطان شاہ کی دوٹوک اور سیدھی باتوں پر جتنا غور کیا اتنا ہی ان سے متفق ہوتا چلا گیا۔ اس کی یہ بات سو فیصد درست تھی کہ ایلن کے سامنے آنے کے بعد صرف انداز بدل رہا تھا ورنہ سارے واقعات ایک ہی ڈگر پر چل رہے تھے۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے ہیروئن کے عالمی اسمگلروں سے لڑتے لڑتے ہم کچھ طاقت ور اور بارسوخ امریکنوں کی دشمنی کے بھنور میں پھنس گئے تھے۔ یہ ایک سنسنی خیز اتفاق تھا کہ ان لوگوں نے میرا کھوج لگانے کے لیے جس عورت کا انتخاب کیا وہ ہیروئن کے ایک سزا یافتہ پاکستانی اسمگلر کی بیوی تھی اور اس کا شوہر ٹی کے ذریعے ہیروئن کے لئے بخش کر کالے دھندے سے متعارف ہوا تھا۔

پاکستان میں ہیروئن کی مقامی طلب میں اضافے اور مغربی ممالک میں اسمگلنگ کے انسداد کی مہم کی ابتدا ٹی نے انتہائی منظم پیمانے پر کی تھی اور رفتہ رفتہ اسمگلنگ کے بزنس پر خود قابض ہو گئی تھی۔ اس غیر قانونی لین دین میں ٹی نے اربوں ڈالر کمائے تھے۔ وہ آمدنی ٹی کے اہم کارکنوں کی پرتعیش زندگی کے اخراجات سے بہت زیادہ تھی اس لیے ٹی کے منصوبہ سازوں نے دوسری عالمی سازشوں میں سرمایہ کاری شروع کر دی۔ انہوں نے خاص طور پر یہ خیال رکھا تھا کہ ہیروئن کی پاکستان کی منڈی سے ہونے والی بھاری آمدنی اسی ملک کی بنیادوں پر کاری ضرب لگانے کے لیے استعمال کی جائے۔ اندرون سندھ سماج دشمن عناصر کی کھلی سرپرستی کر کے شورش کی فضا پیدا کرنے کی کوششیں "الحدید" نامی لانچ کے ذریعے جدید ترین جنگی ہتھیاروں کی بھاری مقدار کی اسمگلنگ اور پھر بلیک کراس ڈیل کے تحت ہونے والے ساز و سامان کی تباہی کی سازشیں اسی پالیسی کا ایک حصہ تھیں۔

ٹی کو اپنی ان سرگرمیوں میں جہاں بہت سے غیر ملکی حکام کی پشت پناہی حاصل تھی وہاں پڑوسی ملک کے خفیہ اداروں کا بھرپور تعاون بھی حاصل تھا۔ دونوں ملکوں کے درمیان پائی جانے والی سرد جنگ کی فضا میں "را" اور اے ٹی کی فنی اور مالی مدد سے پاکستان کو ناقابل تلافی نقصان پہنچانے کے لیے کوشاں تھے۔

ان سازشی قوتوں نے اپنے مقاصد میں ابتدائی کامیابیاں ضرور حاصل کیں لیکن میرے اور فرزل خان کے قریبی تعاون کی وجہ سے ان لوگوں کی ہر سازش بروقت بے نقاب ہوتی رہی اور ہماری مشترکہ جارحانہ کارروائیوں کی وجہ سے ان کا آخری کامیابی حاصل کرنے کا خواب کبھی بھی شرمندۂ تعبیر نہیں ہو سکا۔

دوسری طرف ٹی کو پاکستان میں ناقابل برداشت نقصانات اٹھانے کے بعد پسپا ہونا پڑا لیکن میری اور دوبرا کی قریبی رفاقت پروان چڑھتی رہی۔ ہم دونوں کے متضاد نظریات اور مفادات بھی اس دوستی کی راہ میں رکاوٹ نہیں بن سکے پھر شاید واشنگٹن میں بیٹھے ہوئے اعلیٰ ترین منصوبہ ساز اس نتیجے پر پہنچے کہ ٹی کا سربراہ جمی لائیڈ اپنی غیر قانونی بیوی دوبرا کی خوشنودی کے لیے مجھے زندہ رہنے دے کر ٹی کی تنظیم اور مقاصد کو ناقابل تلافی نقصان پہنچا رہا تھا اور شاید اسی وجہ سے پاکستان سے پسپائی اختیار کی گئی تھی۔

ان کے نزدیک پاکستان پر گرفت مضبوط کرنے کے لیے ٹی جیسی طاقت ور تنظیم کا فعال وجود ضروری تھا۔ ایک انتہائی بھیانک اور خفیہ سازش کے نتیجے میں جمی لائیڈ کو وائٹ ہاؤس کے باہر اس وقت بے آواز گولی کا نشانہ بنا کر ختم کر دیا گیا جب وہ امریکی صدر سے ملاقات کر کے واپس جا رہا تھا۔ اس کی جگہ جم کلارک کو اس کا جانشین مقرر کیا گیا۔ وہ اپنے منصب پر فائز ہوتے ہی ٹی کی تشکیل نو کے لیے بعض اہم امریکی اہل کاروں کے ساتھ کراچی آیا اور اپنے ساتھیوں سمیت موت کی سرد اور بھیانک وادیوں میں غائب ہو گیا۔

ان واقعات کے بعد راس البیڈا کے میدان میں آ جانے سے مجھے کچھ ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے واشنگٹن کے منصوبہ سازوں نے اس علاقے میں اپنی ترجیحات میں رد و بدل کر لی تھی۔ پاکستان میں ٹی کے احیا کے معاملے کو عارضی طور پر پس پشت ڈال کر میرے خاتمے کو اولین ترجیح دی جا رہی تھی۔ مجھے یہ علم نہیں ہو سکا تھا کہ جم کلارک کی موت کے بعد ٹی کی سربراہی کے لیے کسے نامزد کیا گیا تھا لیکن آثار و قرائن بتا رہے تھے کہ راس البیڈا کو ٹی کے سربراہ سے زیادہ اختیارات "قوت اور وسائل کا مالک بنا کر پاکستان بھیجا گیا تھا۔ اس نے آتے ہی اس قدر بھرپور انداز میں سارے معاملات کو اپنی گرفت میں لیا تھا کہ ورالے بھی پس منظر میں چلے گئے تھے۔ ورا اور غوالک کے ہاتھوں انچ ڈی ناصر اور اس کی گرل فرینڈ کے بہیمانہ قتل کے بعد ان کے قونصل خانے پر خاموشی چھا گئی تھی۔ جانوں کے خوف سے انہوں نے غیر معینہ مدت کے لیے اپنے دفاتر بند کر دیے تھے اس طرح ہمارے مقابلے پر صرف راس البیڈا اور اس کے حواری میدان میں رہ گئے تھے۔

وہ ایک فرد اور متعدد ریاستی قوتوں کی ایک بھیانک جنگ تھی جس میں اس وقت تک میرا پلہ بھاری تھا لیکن آنے والے وقت کے بارے میں کچھ نہیں کہا جا سکتا تھا۔ میری یا میرے ساتھیوں کی ذرا سی لغزش ہم سب کو لرزہ خیز انجام سے دوچار کر سکتی تھی۔

سلطان شاہ نے اسٹیڈیم کے گرد و نواح کا ایک چکر لگانے کے بعد گاڑی ایک ویران سڑک پر موڑ لی۔ ان دنوں اسٹیڈیم کے اردگرد کھلی شادی گاہوں کا جمعہ بازار زیادہ دور تک نہیں پھیلا تھا لیکن اس کی داغ بیل پڑ چکی تھی۔ کرکٹ کے کھیل میں کارکردگی زوال کی کمی کی وجہ سے اس کھیل کے ناخداؤں نے اپنی جیبیں بھرنے کے لیے اسٹیڈیم کے گرد پھیلے ہوئے میدانوں کو اپنی آمدنی کا ذریعہ بنانے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

اسٹیڈیم روڈ سے اتر کر پولیس لین کی طرف جانے والی سڑک کی داہنی جانب جابجا خود رو جھاڑیوں کے جھنڈ ہمارے منتظر تھے۔ سلطان شاہ نے ایسے ہی ایک گنجان جھنڈ کے قریب گاڑی روک دی۔ ہم دونوں کو اپنے اپنے کام کا علم تھا۔ ہمیں حبیب لڑکے بے ہوش وجود کو گاڑی کے پائیدان سے جھاڑیوں میں منتقل کرنے میں ایک منٹ سے بھی کم وقت لگا اور ہم فوراً ہی وہاں سے واپسی کے لیے روانہ ہو گئے۔ نادرہ کے گھر سے حبیب کے بدن پر ڈالی ہوئی رنگین چادر میں نے وہاں نہیں چھوڑی تھی۔ اس کے کسی گوشے میں پڑے ہوئے کسی نشان سے یہ ظاہر ہونے کا اندیشہ موجود تھا کہ ہم نے حبیب کو نادرہ کے گھر میں قید کیا ہوا تھا جب کہ میں اس گھر کو ایک خفیہ پناہ گاہ کے طور پر استعمال کرنے کا فیصلہ کر چکا تھا۔

شہباز آباد سے اسٹیڈیم تک کا فاصلہ زیادہ نہیں تھا لیکن وہاں سے واپسی کا سفر قدرے طویل تھا۔ سلطان شاہ نے بڑی سڑکوں کے بجائے غیر معروف اور سنسان گلیوں کا راستہ اختیار کیا ہوا تھا۔ اسے کہیں کہیں مجبوراً مین روڈ پر آنا بھی پڑ رہا تھا تو وہ دوبارہ گاڑی گلیوں میں لے جاتا تھا۔ میں کچھ دیر تک اس کے اس کھیل سے خاموشی سے لطف اندوز ہوتا رہا لیکن پھر سفر کی طوالت کی وجہ سے مجھے اکتاہٹ محسوس ہونے لگی۔

"کیا آج شہر کی ساری ہی گلیاں چھان ڈالنے کا ارادہ ہے؟" میں نے اس سے پوچھا۔

"تمہاری وجہ سے صراط مستقیم چھوڑ کر گلیوں میں بھٹک رہا ہوں۔" اس نے کہا۔

"میری وجہ سے کیوں؟" میں نے خالی الذہنی کے عالم میں سوال کیا۔

"دن کے اجالے میں مصروف اور معروف راستوں پر کوئی تمہیں پہچان سکتا ہے۔ یہ مت بھولو کہ تمہارے بارے میں اخبارات میں چند روز پہلے چھپنے والا اشتہار ابھی لوگوں کے ذہنوں سے محو نہیں ہوا ہوگا۔"

"اوہ یہ بہت اچھی بات ہے کہ ہاتھ پیروں کے ساتھ تم نے اب دماغ پر بھی زور ڈالنا شروع کر دیا ہے۔"

اس نے لمحہ بھر کے لیے مجھے تیکھی نظروں سے گھورا پھر دوبارہ سڑکوں کی طرف متوجہ ہوتے ہوئے بولا "تمہارے ساتھ رہ کر شاید ہر شخص تمہارے مشوروں کا محتاج ہوتا چلا جاتا ہے۔ نادرہ نے بھی اپنے بارے میں سوچنے کی ساری ذمے داری تم پر ڈال دی تھی..."

"نادرہ ابھی تک تمہارے ذہن پر سوار ہے...؟ اگر اس کی یاد اسی قدر ستا رہی ہے تو میں ایک فون کر کے اسے دوبارہ کراچی بلا سکتا ہوں۔ وہ رحیم یار خان کا فون نمبر دے گئی ہے۔"

"جانے والے لوٹ کر نہیں آتے" اس نے ہلکی سی ہنسی کے ساتھ کہا "میرا اب بھی یہی خیال ہے کہ ہم لوگوں نے اس بے چاری کے ساتھ زیادتی کی ہے۔ وہ ہماری طرف سے ایسے برے سلوک کی مستحق نہیں تھی۔"

"تم بھی اخبارات میں ایک معذرت نامہ بلکہ لعنت نامہ چھپوا دو اور اس میں نادرہ کے حوالے سے میرے خلاف اپنے دل کی ساری بھڑاس نکال لو تاکہ تم پر وقفے وقفے سے اس کا ذکر چھیڑنے کے دورے نہ پڑتے رہیں۔"

"نادرہ ایک اچھی عورت تھی۔ آئی اور چلی گئی۔ تم میرے محسن اور دوست ہو۔ میں تمہارے خلاف سوچ بھی نہیں سکتا لیکن غلطی، غلطی ہوتی ہے۔ اس کی نشان دہی پر تمہیں برا نہیں ماننا چاہیے۔"

"اس کے بارے میں ایک مرتبہ دل کھول کر میرے ساتھ بحث کر لو اور پھر اس قصے کو ہمیشہ کے لیے دفن کر دو۔ کسی بات کی وقت بے وقت تکرار سے مجھے کوفت ہونے لگتی ہے" میں نے تلخی سے کہا۔

"اب تم میری زبان سے اس کا ذکر نہیں سنو گے۔ یہ بتاؤ کہ اس وقت کیا سننا پسند کرو گے؟" اس نے مجھے چڑانے والے شوخ لہجے میں کہا۔ "راگ بھیرویں' میاں کی ٹھمری یا راگ مالکوس؟"

"تم نے انعامی اشتہار کا ذکر کر کے مجھے سوچ میں ڈال دیا ہے۔" میں نے اس کی شوخی کو نظرانداز کر کے کہا۔

"فکر مت کرو۔ رفتہ رفتہ وہ اشتہار لوگوں کے ذہن سے بالکل اتر جائے گا۔"

"یہی بات مجھے پریشان کر رہی ہے۔ کسی بھی تشہیری مہم کا ایک طریقہ کار ہوتا ہے۔ اپنی بات لوگوں کے ذہنوں میں پیوست کرانے کے لیے ایک یا ایک سے زیادہ بڑے اشتہارات سے ابتدا کی جاتی ہے پھر وہی پیغام نسبتاً چھوٹے اشتہارات کے ذریعے لوگوں تک پہنچایا جاتا ہے تاکہ چند روز تک اس پیغام کی تجدید ہوتی رہے۔ دوسری صورت میں لوگ ہر بات بھول جاتے ہیں۔ ان لوگوں کے پاس مالی وسائل کی کوئی کمی نہیں ہے۔ میں سوچ رہا ہوں کہ وہ صرف ایک اشتہار دے کر کیوں رہ گئے؟ مجھ پر دباؤ بڑھانے کے لیے اشتہارات کی بھرمار ہو جانی چاہیے تھی تاکہ ہر شخص اٹھتے بیٹھتے میری گرفتاری میں مدد دے کر لکھ پتی بننے کے خواب دیکھنا شروع کر دے۔"

"تمہارے پاس بھی پیسے کی کمی نہیں ہے۔ اس بات سے اتنی زیادہ الجھن ہو رہی ہے تو اپنی طرف سے یہ کارِ خیر شروع کر دو۔ دو تین روز میں تمہیں افاقہ ہو جائے گا۔ ان کا مقصد بھی پورا ہو جائے گا۔"

اس وقت سلطان شاہ کے منہ لگنا بے سود تھا۔ یہ بات اس کے ذہن میں نہیں آ سکتی تھی کہ ان لوگوں نے تشہیر کے کسی ماہر کے مشورے کے بغیر وہ انعامی اشتہار جاری نہیں کیا ہوگا۔ امریکن ہر شعبے میں پیشہ ورانہ تخصیص کے قائل ہوتے ہیں اور ہر کام میں متعلقہ شعبے کے ماہر سے ہدایت حاصل کرنا فرض عین سمجھتے ہیں۔ شاید پہلا اشتہار شائع ہوتے ہی انہیں احساس ہوا ہوگا کہ اس طرح وہ مجھے چوکنا کر رہے تھے۔ میں سامنے رہ کر ان کا مقابلہ کر رہا تھا۔ تب بھی وہ میری گرد نہیں پا سکے تھے۔ الجن نے ہر بار میری کمین گاہ پر اس وقت دھاوا بولا تھا جب میں قبل از وقت خطرہ بھانپ کر وہاں سے صاف نکل چکا تھا۔ شاید انہوں نے سوچا ہو کہ میں ان کی اشتہار بازی سے خائف ہو کر عارضی طور پر زیرِ زمین چلا گیا تو ان کے لیے زیادہ مسائل پیدا کر سکوں گا اور وہ پھر بھی میری ذات تک رسائی حاصل نہیں کر سکیں گے۔ یہ امکان سوچتے ہی انہوں نے اشتہاری مہم موقوف کر دی۔

اگر قدرت انسان کا ساتھ دے رہی ہو تو ایسا ہی ہوتا ہے کہ اس کے زیرک دشمنوں کی عقلیں ماؤف ہو جاتی ہیں اور وہ دانش مندی کے زعم میں سنگین غلطیوں کا ارتکاب کرتے چلے جاتے ہیں۔ میری نیت صاف تھی اور عزائم نیک تھے۔ شاید اسی لیے قدرت میرے اوپر حد سے زیادہ مہربان تھی۔

ہم گھر کے قریب پہنچے ہی تھے کہ اچانک جیب سے ایئر فون سے ہلکی ہلکی آواز آنے لگی۔ وہ ایئر فون جب سے میری تحویل میں آیا تھا' ہر لمحے آن رہا تھا۔ اس وقت بھی وہ میری جیب میں اسی طرح بدستور فعال تھا۔ میں نے ایئر فون جیب سے نکال کر اس کی آواز بڑھا دی تاکہ پیغام واضح ہو سکے۔

دوسری طرف سے راس المبڈا کی مانوس آواز سنائی دے رہی تھی۔ چیف بن کر وہ ہر اس شخص کو متوجہ کر رہا تھا جو اس کی آواز سن رہا ہو لیکن اپنی کال کا جواب صرف بلیک ہاک سے طلب کر رہا تھا۔

میرے لیے راس المبڈا کا وہ غیر متوقع پیغام سنسنی خیز تھا۔ ایئر فون سے آنے والی آواز سن کر سلطان شاہ بھی اپنی نشست پر چوکنا ہو کر بیٹھ چکا تھا۔ ہمارے فلیٹ والی عمارت قریب آ گئی تھی اور سلطان شاہ گاڑی کو اس کے احاطے میں لے جانے کے موڈ میں نظر آ رہا تھا۔

ہم بلڈنگ کی پارکنگ میں اپنی کار کے شیشے چڑھا کر ایئر فون پر ہونے والی بات چیت سن سکتے تھے لیکن وہاں ہم آنے جانے والوں کی نگاہوں میں آ سکتے تھے۔ میں نے لمحہ بھر میں فیصلہ کرتے ہوئے سلطان شاہ سے کہا "گھر لوٹنے کے بجائے گاڑی ساحل کی طرف نکال لے جاؤ۔ ہم گفتگو ختم ہونے کے بعد واپس لوٹیں گے۔"

سلطان شاہ نے گاڑی کی ٹوٹتی ہوئی رفتار میں سرعت سے اضافہ کر دیا۔

راس المبڈا نے دوسری مرتبہ انگریزی زبان میں ہی اپنا پیغام نشر کیا۔ تجسس آمیز سکوت کے چند لمحے گزرے پھر اس لمحے پر ایک اور آواز سنائی دینے لگی "بلیک ہاک آن لائن' چیف سے اوور!"

وہ آواز سنتے ہی ہم دونوں چونک پڑے۔ سلطان شاہ کو علم نہیں تھا کہ میں تھانے سے بلیک ہاک کا فون نمبر ملا کر اس کی آواز سن چکا تھا۔ اس کے لیے بلیک ہاک کی آواز حیرت خیز تھی جب کہ میری مسرت کا سبب یہ تھا کہ ایئر فون پر بالکل وہی غیر ملکی آواز سنائی دے رہی تھی جو میں فون پر سن چکا تھا۔

"تم اور تمہارے دونوں آدمی اب مجھ سے ایئر فون پر ہی رابطہ رکھیں گے۔" راس المبڈا کی سرد آواز سنائی دی "جیٹ لڑکا ایئر فون غیر متعلقہ ہاتھوں میں پہنچنے کی تردید ہو چکی ہے۔ پچھلی رات ذرا سی ان سنبھالی پر تم خود کو بچتے ہو کر کیری پارٹ کے لیے کوئی وہاں موجود نہیں تھا۔ میں اب فون پر نہیں ملوں گا۔ ضرورت اور حالات کے تحت میرے ٹھکانے بدلتے رہیں گے مگر میں تم کو اپنے بارے میں باخبر رکھوں گا۔ کیری پارٹ ایک تجربے کار اور کارآمد فرد ہے۔ اسے اپنی گستاخی اور زبان درازی کی کافی سزا مل چکی ہے۔ اسے اس کا ایئر فون واپس دے دو۔ اپنی کے خلاف وہ کافی مؤثر رہے گا۔ انسپکٹر جیٹ کے لیے اس کی کوششیں جاری ہیں۔ میری آرزو ہے کہ وہ زندہ برآمد ہو سکے لیکن تم ان معاملات سے

رہے ہیں گے۔ اس وقت آپریشن کے نائین ہمارے لیے سب سے زیادہ اہم ہے۔ اوور!"

آخر کار میرے اندیشے درست ہی ہوئے تھے۔ راس البیذا میرے ساتھ الجھ کر اپنی سازشوں سے غافل نہیں ہوا تھا۔ درحقیقت اس نے کیری بارٹ، حبیب، طرار اور البین وغیرہ کی مدد سے مجھے اس بری طرح الجھا لیا تھا کہ میں کسی اور طرف توجہ ہی نہیں دے سکا تھا۔

وہ مجھے اپنے بچاؤ میں الجھا کر پوری رازداری اور اطمینان کے ساتھ اپنا کام کر رہا تھا۔ اس کی زبان سے آپریشن کے نائین کا جملہ اس کی پوشیدہ سرگرمیوں کا واضح ترین ثبوت تھا۔ وہ حقیقت سامنے آتے ہی میری کھوپڑی میں انگارے سے بھرنے لگے۔ میں نے آپریشن کے نائین کے الفاظ پہلی بار سنے تھے۔ میرے فرشتوں کو بھی علم نہیں تھا کہ ان الفاظ کا کیا مفہوم تھا اور اس بار راس البیذا کا ہدف کیا تھا۔

"میں جانتا ہوں" بلیک ہاک کی آواز سماعت سے ٹکرائی تھی۔ "ہمارے دوست ہماری سرگرمیوں کے بارے میں جاننے کے لیے بے چین ہیں۔ کراچی والوں نے آج پھر جنرل رمیش بھٹناگر کا پیغام دیا ہے۔ وہ جاننا چاہتا ہے کہ ہمیں فضائی راستوں کی تفصیلات کس لیے مطلوب ہیں..... اوور!"

"جنرل بھٹناگر سے کہو کہ وہ اپنی حدود سے تجاوز نہ کرے۔"

بلیک ہاک سے ملنے والی اطلاع پر راس البیذا برہم ہو گیا۔ "اس سے جو کچھ کہا جا رہا ہے" تیزی سے اس پر عمل کرے۔ مجھے تفصیلی نقشوں کے ساتھ پیرو شدر کار ہے۔ کل تک یہ چیزیں نہیں ملیں تو میں کے ابوبی انجن ریسرچ سینٹر کو ملنے والے دونوں خطابات بھی بحال نہیں ہو سکیں گے جن کے ذریعے را والے پڑوسیوں پر اپنی مواصلاتی برتری کا سکہ بٹھانے کے خواب دیکھ رہے ہیں۔ مفاہمت دو طرفہ ہوتی ہے۔ مجھ سے تعاون کیے بغیر وہ کچھ بھی حاصل نہیں کر سکیں گے..... اوور!"

"میں جنرل کے رتبے کی وجہ سے خاموش رہنے پر مجبور ہو گیا ورنہ میں بھی کہاں سنگھ کو کم و بیش یہی سب کہنے والا تھا۔ وہ پچھلے چار دن سے یہ کام لیے بیٹھا ہے اور میرے آدمیوں کا وقت برباد ہو رہا ہے۔ اوور!"

"جنرل بھٹناگر الو کا پٹھا ہے..... فوج کا رتبہ اس کے رینک سے نہیں، اس کی کارکردگی سے بلند ہوتا ہے۔ وہ آج زرک کا سربراہ صرف اس لیے ہے کہ اسے دو سال تک امریکا میں تربیت ملی تھی۔ اگر وہ اپنے ملک میں لوٹ کر کام کو بروقت مکمل کرنے کا احساس کر بیٹھا ہے تو دونوں طیاروں کی ڈلیوری منسوخ ہونے کی دھمکی اس کے ہوش ٹھکانے پر لے آئے گی۔ تم کوئی لحاظ کیے بغیر میرا پیغام اسے پہنچا دو۔ کل تک تمہیں ہر صورت یہ سب کچھ مل جانے کا..... اوور اینڈ آل۔"

گفتگو ختم ہوتے ہی میں نے وہ قیمتی ایم جیبی بند کر کے جیب میں رکھ لیا۔ میں نے اسی وقت دیکھا تھا کہ پیغام وصول کرنے کے لیے اس ایم جیبی کو ہر وقت آن رکھنا ضروری نہیں تھا۔ اسے بند کر کے اس کی بیٹری بچائی جا سکتی تھی۔ دوسری طرف سے پیغام آنے کی صورت میں ایم جیبی پر کوئی مخصوص ریڈیو سگنل سنائی دیتا جس کے بعد اسے آن کیا جا سکتا تھا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ ہمیں بندرو وغیرہ کے پیچھے لگا کر راس البیذا نے کوئی اونچا چکر چلایا ہوا ہے۔" سلطان شاہ نے گاڑی کو واپسی کی راہ پر ڈالتے ہوئے پُرجوش لہجے میں کہا۔ "جنرل کے عہدے کا فوجی افسر کسی چھوٹی موٹی بات پر اتنے زیادہ تجسس کا مظاہرہ نہیں کر سکتا۔ اندرون خانہ بھارتی اب بھی ان لوگوں سے ملے ہوئے ہیں۔"

"وہ پچھلے کب سے جواب مل گئے ہوں گے۔ وہ شروع ہی سے ایک دوسرے کے ساتھ ہیں۔"

"یہ تھیں یہ ابوبی انجن ریسرچ سینٹر کیا بلا ہے اور راس البیذا کن فضائی راستوں کے نقشوں کے چکر میں ہے؟" سلطان شاہ وہ گفتگو سن لینے کے بعد خاصا پریشان نظر آ رہا تھا۔

"ازل خان نے مجھے را کے بارے میں بہت تفصیل سے بتایا تھا" میں نے کہا۔ "بھارتیوں نے اپنے دشمنوں بلکہ دوستوں کے بھی خلاف جاسوسی کے بجنسز ادارے ریسرچ، تحقیق اور تجزیے کے نام پر قائم کیے ہوئے ہیں۔ را بھی ریسرچ اینڈ اینالسز ونگ کا مخفف ہے۔ اسی طرح زرک یا ابوبی انجن ریسرچ سینٹر بھی را کا ذیلی ادارہ ہے۔ یہ لوگ اپنے مواصلاتی ذرائع کو ہر وقت محفوظ رکھنے اور کارآمد رکھنے کے ساتھ دشمن کے مواصلاتی رابطوں تو میں خلل اندازی سے جام کرنے کے نت نئے منصوبوں پر کام کرتے ہیں۔ اپنے مقاصد کے حصول کے لیے ان کے پاس ریڈار سے لے کر طیارے تک موجود ہیں اور دشمن کے ٹھکانوں کے قریب محو پرواز ہو کر بذریعہ ریڈیائی شور کے ذریعے ہر طرح کی آمد کو ناکارہ کر دیتے ہیں۔ مثلاً سرکار والے بلیک کمانڈوز کو را کے ذریعے تربیت یافتہ کر رہے ہیں جو دشمن کے علاقے میں مخصوص کارروائیاں کرنے کے ماہر ہوتے ہیں۔ اسی طرح ان کے اور شعبے بھی ہیں جن میں ایس ایس پی اور ای ٹی پی تو شامل ہیں۔ اس وقت کی گفتگو سے اندازہ ہو رہا ہے کہ جنرل رمیش بھٹناگر زرک نامی ادارے کا سربراہ ہے اور راس البیذا اس سے خاص قسم کے فضائی راستوں کے تفصیلی نقشے حاصل کرنا چاہ رہا ہے۔ حالات نشاندہی کر رہے ہیں کہ ان نقشوں کا تعلق پاکستان سے ضرور ہو گا۔"

سلطان شاہ نے دفور جوش سے میری بات ادھوری اور بولا "راس البیذا ایک متعصب اور نسل پرست یہودی ہے۔ اس کی باتوں پر اس حوالے سے سوچ کر میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے ہیں۔"

"تم کیا کہنا چاہ رہے ہو؟" میں نے پُر تشویش نظروں سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے پوچھا۔

"کچھ عرصے پہلے افواہیں سننے میں آئی تھیں کہ عراق کی ایٹمی تنصیبات پر کامیاب بمباری کے بعد اب اسرائیلی قیادت بھارتیوں کے تعاون سے کہوٹہ کی تنصیبات اور لیبارٹریز پر بھرپور فضائی حملہ کرنے کا منصوبہ بنا رہی ہے تاکہ کسی بھی اسلامی ملک کے ایٹمی طاقت بننے کے امکان کو ہمیشہ کے لیے ختم کیا جا سکے۔"

میں بے یقینی سے آنکھیں پھاڑ کر اسے گھور رہا تھا۔ وہ سڑک پر سے نظریں ہٹائے بغیر کہہ رہا تھا "ہو سکتا ہے کہ راس البیڈا یہاں بیٹھ کر اسی سازش پر کام کر رہا ہو۔ فضائی راستوں کے تفصیلی نقشوں اور اس علاقے کی مکمل معلومات کے بغیر اسرائیلی ہوا باز پاکستانی سرحدوں میں نہیں آ سکتے۔"

"نہیں۔" میں نے ایک جھرجھری لے کر بے اختیاری سے اس کی بات کاٹ دی "یہ نہیں ہو سکتا۔ یہ عملاً ناممکن ہے۔ تم بہت دور کی بات سوچ رہے ہو۔ ایسے مشن فلمیں، فون اور ٹرانسمیٹرز کی مدد سے پایۂ تکمیل تک نہیں پہنچائے جاتے۔ یہاں سے اسرائیل کا فضائی فاصلہ بہت زیادہ ہے۔ ان کے طیارے بھاری گولا بارود لے کر کئی ملکوں پر سے گزر کر براہِ راست یہاں تک نہیں پہنچ سکتے۔ یہ بالکل ناقابلِ عمل منصوبہ ہوگا۔ اس کے لیے راس البیڈا کو کراچی میں بیٹھ کر تیاریاں کرنے کی ضرورت نہیں تھی۔ اس کے لیے سب سے بہتر صورت یہ ہوتی کہ مجھے ہوئے اسرائیلی ہوا باز کچھ عرصے تک سری نگر یا پٹھان کوٹ کے ہوائی اڈوں سے جہاز اڑا کر ان علاقوں کے بارے میں تربیت اور مہارت حاصل کرنے اور پھر وہیں سے اپنے مشن پر نکلتے۔ اس کے لیے راس البیڈا کی یہاں آمد اور کراچی میں موجودگی کی ضرورت نہیں تھی۔ یہ اتنا بڑا مشن نہیں ہو سکتا۔ راس البیڈا کسی اور ہی چکر میں لگا ہوا ہے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو..... لیکن مجھے خوف محسوس ہو رہا ہے۔"

وہ جھرجھری سی لے کر بولا۔

اس دوران میں ہم گھر پہنچ چکے تھے۔ سلطان شاہ نے اتر کر گاڑی کا دروازہ لاک کیا اور ہم دونوں اپنی اپنی سوچوں میں ڈوبے ہوئے زینوں کی طرف چل دیے۔ میں مسلسل راس البیڈا کے کہے ہوئے الفاظ کی کڑیاں ملانے کی کوشش کر رہا تھا لیکن ہر بار ناکامی ہو رہی تھی۔ ان اشاروں پر میرا کوئی نظریہ کام نہیں کر رہا تھا۔ ہر بار میرا ذہن بھٹک کر سلطان شاہ کی بتائی ہوئی دور دراز کار کہانی میں الجھ جاتا تھا۔

ڈور بیل کی آواز پر غزالہ نے دروازہ کھولا تو میرے چہرے پر نظر پڑتے ہی وہ پریشان ہو گئی۔

"کیا بات ہے؟ آپ بہت مضمحل اور فکر مند نظر آ رہے ہیں"

اس نے پوچھا۔

"اس وقت انہیں راس البیڈا ہو گیا ہے" سلطان شاہ نے میرے پیچھے اندر آتے ہوئے کہا۔

"کیا اس سے کہیں ٹکراؤ ہو گیا؟" زیبا نے سامنے آئے بغیر اندر ہی سے ہانک لگائی۔ اس کی آواز قلیب کے ڈرائنگ روم کی طرف سے آئی تھی۔ ہمارے آنے سے پہلے شاید وہ غزالہ سے سر جوڑے وہیں بیٹھی ہوئی تھی۔

"یہ راس البیڈا کا کیا چکر ہے؟" ہم تینوں کے ڈرائنگ روم میں پہنچنے کے بعد زیبا نے پھر سوال کیا۔

"وہ خبیث میرے لیے سوہانِ روح بن کر رہ گیا ہے۔ چوٹ کھا کر بھی اپنی حرکتوں سے باز نہیں آ رہا۔"

"وہ نہیں، ابھی تک اس کے مہرے بچے ہیں۔ حبیب کی ماند لاش اس کی عقل ٹھکانے پر لے آئے گی۔" زیبا نے پورے اعتماد سے کہا۔

"تم بھول رہی ہو کہ بم کے دھماکے میں زبیر کی موت کے ساتھ وہ خود بھی زخمی ہوا تھا۔ دوسری بات یہ کہ میں نے حبیب کو ساقط کر دیا ہے۔ غزالہ مجھے ذرا ہوا دیجیے ورنہ چائے پلانے بلانے تو میں پوری کہانی سنا سکوں گا۔" یہ حقیقت تھی کہ ناشتے کے بعد کی طویل مصروفیت کے بعد مجھے چائے کی طلب ستانے لگی تھی۔

غزالہ کو خود بھی پوری کہانی سننے کا تجسس تھا۔ وہ چند ہی منٹ میں چائے تیار کر کے لے آئی اور میں نے سگریٹ سلگا کے ابتدا سے پوری کہانی دہرانی شروع کر دی۔ سلطان شاہ کے لیے ان میں سے کوئی بات نئی نہیں تھی لیکن وہ بھی پورے انہماک سے یوں سن رہا تھا جیسے یہ واقعات اس کے لیے نئے ہوں۔

میری کہانی کے دوران میں ان لوگوں کے چہروں کے تاثرات میں متعدد بار تبدیلیاں دیکھنے میں آئیں لیکن میرے اقدامات سے مکمل اتفاق یا اختلاف ہونے پر بھی ان میں سے کسی نے دخل اندازی نہیں کی۔ میں انہیں اپنے مختلف فیصلوں کے ساتھ ساتھ ان کا جواز بھی دیتا رہا تاکہ بعد میں ان کے لاتعداد سلسلۂ سوالات سے بچا رہ سکوں۔

چائے کی پیالیاں خالی ہونے سے پہلے ہی میری روداد اپنے اختتام کو پہنچ چکی تھی۔

"حالات کے تحت تم نے فیصلہ کرنے میں کہیں کوئی غلطی نہیں کی۔" میرے خاموش ہونے پر زیبا ناقدانہ لہجے میں بولی "لیکن حبیب اپنی واپسی کے بعد بھی راس البیڈا کا پرانا اعتماد حاصل نہیں کر سکے گا۔ یہ بات راس کو ہمیشہ مشکوک رکھے گی کہ تم نے حبیب کو کس مقصد کے لیے زندہ چھوڑا ہے۔"

"یہ بھی ایک طرح سے میری کامیابی ہوگی۔ ان لوگوں میں نفاق، تذبذب اور بے یقینی کے بیج بو کر بھی ہم اپنے مقاصد حاصل کر سکتے ہیں لیکن مشکل یہ آن پڑی ہے کہ راس البیڈا کی ٹیم میں گیری، ہارٹ اور حبیب کا کام میری ذات تک محدود ہے۔ اس کے اصل تخریبی منصوبے پر کام کرنے والے دوسرے لوگ ہیں اور وہ میری دسترس سے باہر ہیں۔"

"ٹرانسمیٹر کا استعمال بحال ہونے کے بعد ہماری کامیابی کے امکانات بڑھ سکتے ہیں۔" سلطان شاہ نے تبصرہ کیا۔

کے لائنیں میرے لیے ایک نیا نام ہے۔ سب سے پہلے یہ معلوم ہونا ضروری ہے کہ وہ لوگ اپنے کس نچلے منصوبے پر کام کر رہے تھے" دریا فکر مندانہ لہجے میں بولا۔" اس کے بعد ہی ان کی بندی جا سکے گی۔"

"تمہیں اپنی ذمے داریاں پوری کرنی چاہئیں" غزالہ نے جھے لیتے ہوئے کہا" لیکن صرف ہم ہی ہر بات کے ذمے دار نہیں ہیں۔ یہ کام ازل خان کا ہے۔ ایس پی ٹی الف والوں کو بھی میدان میں آنا چاہیے۔"

"ازل خان اپنے مسائل میں گھرا ہوا ہے۔ اس کے فرشتوں کو بھی خبر نہیں ہو گی کہ اس وقت راس المبڑا میرے سوا کسی اور منصوبے پر بھی سوچ رہا ہے۔ جب تک وہ خود یہاں نہیں آئے گا میں اس سے رابطہ کرنے میں پہل نہیں کروں گا۔ وہ خود بھی کہہ چکا ہے کہ اسے میری گرفتاری پر مامور کیا گیا ہے۔"

"راس المبڑا نے بہت ہوشیاری اور مکاری سے سب کو ایک ہی مسئلے میں الجھا کر رکھ دیا ہے" غزالہ نے بے بسی سے کہا۔ "جب تک آپ اس سے رابطہ نہ کریں۔ میں فون پر بات کر سکتی ہوں۔"

"تم نے بتایا ہے کہ راس المبڑا نے بلیک ہاک کے ساتھ اس کے دو آدمیوں کا بھی حوالہ دیا تھا" دریا نے تائید طلب لہجے میں کہا۔ "ان لوگوں میں آپس میں بات چیت ہو گی تو ضرور معلومات میں اضافہ ہو گا۔"

"ان پر انحصار نہیں کیا جا سکتا" غزالہ پر تشویش لہجے میں بولی۔ "ریجے تو راس المبڑا نے ہی قربانی کے لائنیں کی بات رجسٹرڈ تھی لیکن بے ربط اشاروں کے سوا کام کی کوئی بات نہیں معلوم ہو سکی۔ وہ لوگ بھی اشاروں کنایوں میں بات کریں گے۔ کسی جوابی کارروائی کے لیے ہمیں پورے منصوبے سے جلد از جلد واقفیت حاصل کرنی ہو گی۔ ان پر انحصار کیا گیا تو ہو سکتا ہے کہ ہم کچھ کرنے کا وقت گنوا بیٹھیں۔"

اس وقت میرا اور غزالہ کا ذہن یکساں خطوط پر کام کر رہا تھا۔

"تم اسی وقت ازل خان سے بات کرو!" میں نے رسٹ واچ پر نگاہ ڈال کر غزالہ سے کہا "وہ اس وقت اپنے دفتر ہی میں موجود ہو گا۔ وہ زیرک، حساس اور فرض شناس آدمی ہے۔ اس سے گفتگو میں میرے نام کا کوئی حوالہ نہ آنے دینا۔ وہ خود ہی سمجھ بوجھ لے تو دوسری بات ہے۔"

"اس فلیٹ میں ایکسٹینشن فون کی کمی ہے" دریا بولی "ایکسٹینشن فون کی موجودگی میں دونوں کی گفتگو سن کر کوئی سوال کرنے کی ضرورت باقی نہیں رہتی۔ اب ہم ازل خان کی آواز نہیں سن سکیں گے۔"

فلیٹ میں ٹیلی فون کی تین لائنیں موجود تھیں۔ ایک اپارٹمنٹ ڈرائنگ روم میں موجود تھا۔ دوسرا میرے کمرے میں تھا۔ تیسرا دریا کی خوابگاہ میں نصب تھا۔ میں نے فوراً ہی ان تینوں کو یکجا کرنے کا فیصلہ کیا۔ اس طرح گھر میں ایکسٹینشن فون نہ ہونے کے باوجود کم از کم تین افراد پوری گفتگو میں شامل ہو سکتے تھے۔

کمروں سے تار نکال کر ڈرائنگ روم میں جوڑنا زیادہ دیر کا کام نہیں تھا۔ دریا نے میرا مقصد بھانپتے ہی ایک سیٹ پر قبضہ کر لیا اور سلطان شاہ اس کا منہ دیکھتا رہ گیا۔

تینوں سیٹ چیک کرنے کے بعد میں نے ریسیور کریڈل پر رکھ دیے اور غزالہ اپنے اپارٹمنٹ پر ازل خان کا نمبر ملانے لگی۔ دوسری طرف گھنٹی بجنے کی آواز سن کر اس نے ہمیں اشارہ کیا اور میرے ساتھ دریا نے بھی اپنے ٹیلی فون کا ریسیور اٹھا کر کان سے لگا لیا۔

تین گھنٹیوں کے بعد ازل خان کے بجائے ریسیور پر کسی اور کی اجنبی آواز سنائی دی تو مجھے خاصی مایوسی ہوئی مگر غزالہ نے اسے اپنا نام بتائے بغیر ازل خان سے بات کرنے کی خواہش ظاہر کی۔ اس نے بتایا کہ ازل خان علالت کی وجہ سے اس روز دفتر نہیں آیا تھا۔ ہم دونوں نے بیک وقت فون بند کیا تھا۔

"یہ اچھا ہے" میری مایوسی پر دریا فوراً ہی بول پڑی "گھر پر وہ زیادہ آزادی سے بات کر سکے گا۔"

"بات تو ہو ہی جائے گی۔ پریشانی یہ ہے کہ وہ بیمار ہے۔ وہ ان لوگوں میں سے نہیں ہے جو ذرا ذرا سے بہانوں سے کام چھوڑ کر گھر بیٹھ جاتے ہیں۔ اگر وہ دفتر سے غیر حاضر ہے تو اس کی بیماری تشویش ناک بھی ہو سکتی ہے۔"

دریا چڑ کر بولی "تشویش کی کوئی ضرورت نہیں۔ وہ اپنی دیکھ بھال کر سکتا ہے۔ یہ نہ بھولو کہ تم سے ملاقات ہونے تک وہ اپنی زندگی کے کم از کم پینتیس چالیس سال پوری خیریت سے گزار چکا تھا۔"

ازل خان اپنے گھر پر تھا اور واقعی بیمار تھا۔ فون اس کی بیوی نے اٹھایا تھا۔ وہ آواز سنتے ہی غزالہ کو پہچان گئی۔ مزاج پرسی کے رسمی کلمات کے تبادلے کے بعد اس نے فون ازل خان کو دیا تو اس کی آواز سے نقاہت ظاہر ہو رہی تھی "تم خیریت سے تو ہو؟ اس وقت مجھے کیسے یاد کر لیا؟"

"میں خیریت سے ہوں۔ آپ کیسے بیمار پڑ گئے؟" غزالہ نے ہمدردانہ لہجے میں پوچھا۔

"طبیعت کا جبر رنگ لا رہا ہے۔ تمہیں معلوم ہے کہ مجھ پر ایک ایسا کام مسلط کر دیا گیا ہے جو میری مرضی کے خلاف ہے۔ میں اندر ہی اندر گھٹ رہا ہوں۔ ہر وقت کا ذہنی دباؤ اچھے بھلے آدمی کو تباہ کر دیتا ہے۔"

میرے ساتھ دریا بھی وہ ساری گفتگو سن رہی تھی۔ ازل خان کے جواب میں اس نے میری طرف دیکھ کر اپنے دیدوں کو گردش دی جیسے مجھے میری بدگمانی پر چڑا رہی ہو لیکن منہ سے کچھ نہ بولی۔

"میں ایک الجھن میں پڑ گئی ہوں" غزالہ نے نرم لہجے میں بڑی ملائمت اور بات پھیرنے کے سلسلے میں یہ جاننا چاہتی ہوں کہ لائنیں کیا بلا ہے۔ ہمارے حریفوں میں آج کل اس کا کافی چرچا ہو رہا

ہے۔"

"کے نائین؟" اوّل خان کی آواز پُرخیال ہو گئی "مجھے یاد نہیں پڑ رہا کہ میں نے یہ نام کبھی سنا ہو۔ کچھ تفصیل سامنے آئے تو شاید کوئی بھولی بسری بات یاد آ جائے۔ یہ کوئی فرضی نام بھی ہو سکتا ہے۔"

"کچھ لوگ کسی آپریشن کے نائین پر کام کر رہے ہیں" غزالہ نے میری طرف دیکھتے ہوئے سنبھل سنبھل کر کہنا شروع کیا "وہ کچھ فضائی راستوں کے تفصیلی نقشوں کی تلاش میں ہیں۔"

"تم گیری بارٹ کی بات تو نہیں کر رہیں؟" اوّل خان نے متفکرانہ لہجے میں غزالہ کی بات کاٹ کر پوچھا۔

"نہیں... وہ اس معاملے سے بے خبر ہے۔ اس کا باس بالا ہی بالا کوئی چکر چلا رہا ہے۔"

"اس کا باس کہاں سے پیدا ہو گیا؟ وہ تو خود بہت بڑی چیز ہے۔"

"مجھے یہ سب نہیں معلوم... آج کل گیری بارٹ' وائس الیمڈا کے لیے کام کر رہا ہے۔"

"اوہ! اس کا مطلب ہے کہ اندر ہی اندر وہ سب ایک دوسرے سے ملے ہوئے ہیں!" بیماری کی نقاہت کے باوجود اس خبر پر اوّل خان کی آواز میں دلچسپی عود کر آئی "کیا زیبی کو اس بات کا پورا یقین ہے؟"

اس کی زبان سے اپنا نام سن کر میرے وجود میں تسکین کی ایک لہری سرایت کر گئی۔

"جی!" غزالہ نے اثبات میں جواب دیتے ہوئے کہا "یہ خبریں وہی نکال کر لائے ہیں۔"

"اور ویرا کا کیا حال ہے؟" ذاتی باتوں کا ذکر آتے ہی اوّل خان سب کچھ بھول بھال کر ہم لوگوں کے بارے میں ہر بات جان لینے کا خواہاں نظر آنے لگا "وہ بات چیت کرنے لگی ہے یا ابھی تک سکتے کی حالت میں ہے؟"

"وہ ٹھیک ہے۔ بس گھر میں محدود ہو کر چھوٹو درست ہونے کا انتظار کر رہی ہے۔"

"اس سے میری بات ہو سکتی ہے؟" اوّل خان نے پُراشتیاق لہجے میں پوچھا۔

"ایک منٹ ہولڈ کریں" غزالہ نے میری طرف دیکھ کر کہا "مگر پہلے میری بات کا جواب تو دے دیں۔"

میں نے غزالہ کو آنکھ مار کر اشارہ کیا کہ وہ ویرا کو اوّل خان سے بات کرنے کا موقع دے دے۔

اوّل خان کہہ رہا تھا "معاملات بہت بگڑے ہوئے ہیں۔ تم سیدھی سادی خانہ دار لڑکی ہو۔ تم ان سے دور رہو۔ میں ویرا کو زیادہ بہتر طور پر ہر بات سمجھا سکوں گا۔ ذرا اسے فون پر بلا دو۔"

"میں اسے ابھی بلاتی ہوں" غزالہ یہ کہہ کر خاموش ہو گئی۔ سلطان شاہ نے فوراً ہی ریسیور اس سے چھین کر اپنے کان سے لگا لیا۔ دوسری طرف اوّل خان لائن پر موجود تھا۔ غزالہ اس کا کوئی احتجاج نہیں کر سکی۔ بس اس کی زیادتی پر تلملا کر رہ گئی۔

تھوڑے توقف کے بعد ویرا نے اوّل خان سے بات شروع کر دی "میں ویرا بول رہی ہوں۔"

"تم کیسی ہو؟ میں تمہارے بارے میں بہت فکرمند تھا۔ ان حرام زادوں نے تمہارے ساتھ بہت زیادتی کی۔"

"نہیں... میرے ساتھ اس قسم کی کوئی زیادتی نہیں کی گئی جو تم سمجھ رہے ہو" ویرا نے اس کی بات کاٹ کر پورے اعتماد سے کہا "بس میں اپنی تضحیک اور ذہنی اذیت برداشت نہیں کر سکی تھی۔"

"مجھے ہر طرف سے گھیر کر بے بس کرنے کی کوششیں کی جا چکی ہیں لیکن مجھے برابر خبریں مل رہی ہیں۔ جبر و زیبی ان سے تمہارا بھرپور انتقام لے چکا ہے۔ تمہیں فخر ہونا چاہیے کہ تم کو زیبی جیسے بے جگر آدمی کی سرپرستی حاصل ہو گئی ہے۔ وہ دشمن کے حلق میں ہاتھ ڈال کر اس کی آنتیں باہر کھینچ نکالنے میں کمال رکھتا ہے۔"

"تمہاری دونوں باتیں غلط ہیں" ویرا نے بے خوفی سے کہہ ڈالا "زیبی میرا سرپرست نہیں صرف دوست ہے اور وہ بہت زیادہ بے جگر بھی نہیں ہے۔ اتنا ہی بے خوف ہوتا تو تم سے دور روپوش ہونے کے بجائے زندہ تا ہوا تمہارے وفتر پہنچ کر اپنی گرفتاری پیش کر دیتا اور تمہیں ان جھمیلوں سے بچا لیتا جو تمہاری بیماری کا سبب بن رہی ہیں۔ یہ ایک اتفاق تھا کہ اس کا داؤ چل گیا اور وہ میرا بدلہ لینے میں کامیاب ہو گیا۔"

"تم بہت بولتی ہو" اوّل خان کی تھکی ہوئی آواز ابھری "اگر یہ اتفاق بھی تھا تو صرف اس وجہ سے رونما ہوا کہ زیبی نے ہمت کی تھی۔ اب پھر دیکھ لو کہ وہ کچھ نئی خبریں نکال لایا ہے۔"

"اس بارے میں تم سے بات کرنی بے سود ہے" ویرا نے بے نیازی ظاہر کرتے ہوئے کہا "تم کچھ بھی نہیں کر سکو گے۔ پتا نہیں غزالہ نے کیا سوچ کے تم کو فون کیا ہے۔ زیبی سن لیتا تو غزالہ کو ہرگز فون نہ کرنے دیتا۔ وہ اپنی وجہ سے تم کو کسی امتحان میں نہیں ڈالنا چاہتا۔"

"تم مجھے غلط سمجھ رہی ہو" اوّل خان کی آواز میں احتجاج تھا "غزالہ نے بہت اچھا کیا کہ مجھے فون کر لیا۔ میں تم لوگوں کے لیے سب کچھ کروں گا۔ ان بھوکے بھیڑیوں سے لڑنا تمہارا نہیں' میرا فرض ہے۔ ہم ایسی معلومات حاصل کرنے کے لیے ترستے ہیں۔ میری مجبوری صرف اتنی سی ہے کہ میں زیبی سے دور رہنا چاہتا ہوں۔ اس سے سامنا ہو گیا تو میں اپنے فرض سے منہ نہیں موڑ سکوں گا۔ اس کشمکش سے بچنے کے لیے میں نے اس سے ٹیلی فون پر باتیں کی تھیں۔ اچھا ہوا کہ وہ اس وقت تم لوگوں کے ساتھ موجود نہیں ہے۔ میں اب بھی رابطے کے سلسلے میں اس کی حوصلہ افزائی نہیں کروں گا۔ مجھ سے دور رہنا خود اس کے مفاد میں ہے۔"

"یہ زیبی کی بدقسمتی ہے کہ ایک طرف وہ اپنے جانی دشمنوں میں گھرا ہوا ہے اور دوسری طرف تم جیسے مونس و غمگسار اس کا

باشعور فرعون بنا رہتا ہے۔ جو چاہتا ہے کر گزرتا ہے اور بعد میں اپنے حق میں اتنی سعد ہی دلیلیں دے کر ہمیں لاجواب کر دیتا ہے۔"

"وہ اپنے گھریلو حالات کی وجہ سے گھر اور تعلیم کا سلسلہ چھوڑ کر فرار ہوا اور بڑا ہو کر فرشی کے چنگل میں پھنسنے کے بجائے اپنے رفت کا کامیاب ترین آدمی بنا ہوتا۔ وہ ہیرا ہے۔ اسے برا نہ کہا کرو۔"

"مل بیٹھ کر طے کرنے والے معاملات ہیں۔ تمہیں اس افلاطونی کھوپڑی کو بھی درست کرنا ہوگا۔ فی الحال ہم لوگوں کے پاس اس کی بڑبڑ اور سزائیں سننے کے سوا کوئی چارہ نہیں ہے کیونکہ وہ اکیلا ہی ہر محاذ پر لڑ رہا ہے۔ اس وقت میں صرف سلطان شاہ اس کا مددگار ہوتا ہے۔"

"ٹھیک ہے۔ اپنے ساتھ اس کا بھی خیال رکھا کرو۔" اول خان کے لب و لہجے میں بزرگی عود کر آئی "اب میں فون بند کر رہا ہوں۔ کے ماتحتین کا معاملہ حل ہوتے ہی رابطہ کروں گا۔"

فون کا سلسلہ ٹوٹ گیا۔ ریسیور وہ میری بیزار تعریفیں کر رہا تھا جس میں نے یہ بات خاص طور پر نوٹ کی کہ آخر میں اس نے میرے لیے کوئی پیغام تک نہیں دیا تھا۔ شاید وہ اس کے فرض کا تقاضا تھا۔

اول خان سے گفتگو ختم ہوتے ہی پھر چوپال جم گئی۔ اس بار اول خان کا رویہ اور اس کا دہرا کردار موضوع بحث بن گیا تھا اور میں خاموشی سے دیرا کی صلاحیتوں پر غور کر رہا تھا۔ اس نے بے لاگ انداز میں اول خان سے جتنی باتیں کی تھیں، وہ اسی کا کمال تھا۔ غزالہ کے لیے تو اول خان سے گفتگو کو برقرار رکھنا دشوار ہوا جا رہا تھا۔ اگر دیرا لائن پر نہ آتی تو غزالہ کے مکالمات چند لمحوں میں ختم ہو جاتے۔

"آرک سے مجھے یاد آ رہا ہے کہ راس البیڈا یہاں راولی آرک کے نام سے آیا ہوا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ نام کا یہ انتخاب بھی اس سازش کے کسی اہم پہلو سے منسلک ہو؟" باتیں کرتے کرتے دیرا نے چونک کر مجھ سے کہا۔

"ابھی میں کچھ طے کر لوں تو بہتر رہے گا" میں نے خشک لہجے میں کہا "فرعون اور افلاطونی کھوپڑی کے خطابات ملنے کے بعد میں نے اپنی زبان پر قابو رکھنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔ اب میں اپنی مرضی چلانے کے بجائے تم لوگوں کے مشوروں پر عمل کیا کروں گا۔ تم شیخلا کی کو مینڈک کہو گے تو میں بے چون و چرا اسے مینڈک تسلیم کر لوں گا۔"

"زیادہ نخرے مت دکھاؤ" دیرا آنکھیں نکال کے بولی "تمہیں اچھی طرح معلوم ہے کہ میں اسے اکسانے کے لیے ایسی باتیں کر رہی تھی۔ میرے فرعون کہنے کے بعد ہی اس نے تمہیں ہیرا قرار دیا ہے۔ مجھ سے الجھو گے تو میں بھی اول خان سے بات نہیں کروں گی اور دیکھوں گی کہ غزالہ بی بی اس سے کیا مذاکرات کر سکی ہیں۔"

"شاید تمہیں معلوم ہی ہوگا کہ ہیرے کو صحیح مصرف میں نہ لایا جائے تو وہ مہلک ثابت ہوتا ہے۔"

"فکر مت کرو۔ میں تمہیں چبانے کا کوئی ارادہ نہیں رکھتی۔ یہ توقع تم یاور سے کر سکتے تھے۔"

"اوہ!" یاور کا ذکر آتے ہی غزالہ اپنی پیشانی پر ہاتھ مار کے بولی "باتوں میں لگ کر میں آپ کو یہ بتانا تو بھول ہی گئی کہ آپ کے جانے کے بعد یاور کا فون آیا تھا۔ وہ خیریت سے اپنی بہن کے گھر پہنچ گئی ہے۔"

مجھے خاموش پا کر دیرا نے ٹکڑا لگایا "اس نے کہا تھا کہ تم واپس آؤ تو تمہاری اور اس کی بات کرا دی جائے۔ کہو تو اس کا رحیم یار خان کا نمبر ملا دوں؟ بے چاری تمہارے فون کے انتظار میں تڑپ رہی ہوگی۔"

"دیرا!" میں نے اسے گھور کر کہا "وہ یہاں سے جا چکی ہے۔ اس کا مضحکہ اڑا کر تم کیا ثابت کرنا چاہ رہی ہو۔"

"یہ واقعی اس کے ساتھ زیادتی ہے" سلطان شاہ نے میری تائید میں کہا۔

"تم چپ رہو!" دیرا نے اسے ڈانٹ دیا "سب کو معلوم ہے کہ تم ہی اسے اسٹیشن چھوڑنے گئے تھے۔ تم نہیں تو اور کون اس کی حمایت میں بولے گا۔"

دیرا کی تقریر ادھوری رہ گئی کیونکہ میز پر رکھے ہوئے ایریل پر کال کا اشارہ آ رہا تھا۔ میں نے تیزی سے سوئچ آن کر کے آواز بڑھا دی۔ سب لوگ آپس کے تنازعات بھول کر پھر ایریل کی طرف متوجہ ہو گئے۔

"گرے ہاک کالنگ فار بلیک ہاک... اوور!" پہلی بار ہم نے پیغام کے صرف آخری دو الفاظ سنے۔ وقفے سے دوسری بار نشر کیا جانے والا پیغام مکمل تھا۔

مجھے یہ جان کر قدرے حیرت ہوئی کہ ان لوگوں نے ہر شخص کے لیے الگ پاس ورڈ کے بجائے ایک ہی کوڈ کا انتخاب کیا ہوا تھا اور رنگوں کے فرق سے وہ ایک دوسرے کو پہچانتے تھے۔ راس البیڈا کے پیغام کے مطابق کراچی میں اس ساخت کے ایریل استعمال کرنے والوں کی کل تعداد چھ تھی۔ جیپ کا ایریل میرے قبضے میں تھا۔ ان لوگوں کی دانست میں وہ تباہ ہو کر ناکارہ ہو چکا تھا۔ راس البیڈا، بلیک ہاک اور گریری ہارٹ میرے لیے اجنبی نام نہیں تھے۔ ان کے علاوہ بلیک ہاک کے مزید دو ترنی ایسے آلات پر متصرف تھے۔ ان میں سے گرے ہاک کے سامنے آ جانے کے بعد صرف ایک نام بچا تھا۔ مجھے یقین ہو گیا کہ وہ بھی یلو یا گرین ہاک ہی ہوگا۔

"بلیک ہاک ریسیونگ... اوور!" ایریل سے بھاری اور درشت

اور تحکمانہ آواز برآمد ہوئی۔

"میں چیف کے پیغام میں سن چکا ہوں کہ ہمارے لیے نقشے کتنے اہم ہیں لیکن مجھے ابھی تک اپنے مقصد میں کامیابی حاصل نہیں ہو سکی" کرے ہاک خالص امریکن لب و لہجے میں رپورٹ دے رہا تھا "ائیرپورٹس کے مکمل نقشے صرف دو دفاتر میں موجود ہیں لیکن میں وہاں تک رسائی حاصل نہیں کر سکا۔ میری کوششیں جاری ہیں۔ اگلے دو تین دن میں کام پورا ہونے کی امید ہے۔ وائٹ ہاک بھی کوشش کر رہا ہے۔ کل کے لیے ہم نے کام بانٹ لیا ہے۔ اوور۔"

"وہ سب کن دفاتر میں موجود ہیں۔ مجھے ان کے نام بتاؤ۔ اوور" بلیک ہاک دہاڑا۔

"سول ایوی ایشن کا ڈی جی آفس اور کراچی کا ائیر ٹریفک کنٹرولر۔ اوور" دوسری طرف سے مرعوب ہوئے بغیر جواب دیا گیا۔ شاید وہ اپنے سردار کی چیخ پکار سننے کا عادی تھا۔

"اس ملک میں ڈالر پھینک کر ہر کام کرایا جا سکتا ہے۔ نقشے کیوں نہیں مل سکتے۔ اوور"

"سول ایوی ایشن میں تمام نقشے ڈائریکٹر جنرل کی تحویل میں مقفل رہتے ہیں۔ ائیرپورٹ کے کنٹرول ٹاور میں زیر استعمال راستوں کا ایک بڑا نقشہ آویزاں ہے جسے وہاں سے نکالنا ناممکن ہے کیونکہ وہ ہال ہر وقت آباد رہتا ہے۔ وہاں بھی موجودہ اور متحرک راستوں کے نقشے مقفل رہتے ہیں۔ اوور۔"

"ایسی سنگین مشکلات بتا رہے ہو تو اگلے دو تین دن میں تم کیا جھک مار لو گے؟ اوور۔"

"میں نے کوئی دعویٰ نہیں کیا۔ صرف امید ظاہر کی ہے۔ اب ہم نے ان دفاتر میں وقت برباد کرنے کے بجائے کراچی کے راستے آپریٹ کرنے والی ائیرلائنز پر محنت کرنے کا فیصلہ کیا ہے۔ انہیں ان کے متعلقہ نقشے دیے جاتے ہیں۔ اس طرح کام ضرور بڑھ جائے گا مگر کامیابی کے امکانات روشن ہیں۔ اوور۔"

"تمہیں یہ ترکیب پہلے کیوں یاد نہیں آئی۔ اوور۔" بلیک ہاک بددماغی کے مظاہرے پر تلا ہوا تھا۔

"مگر اب بھی یاد نہ آئی ہوتی تو میں کیا کر سکتا تھا؟ اوور۔" مسکین لہجے میں خالص امریکن قسم کا منہ توڑ جواب دیا گیا۔ بلیک ہاک سے فوری طور پر کوئی جواب نہیں بن پڑا اور چند ثانیوں تک لائن پر سکوت چھایا رہا۔

"متحرک راستوں کے نقشوں کا کیا بنے گا؟ اوور۔" بلیک ہاک راہ راست پر آ چکا تھا۔

"ائیرلائنز سے وہ بھی مل سکتے ہیں۔ کام بڑھ جانے کی وجہ سے ذرا اخراجات بڑھیں گے۔ اوور۔"

"اخراجات کی پروا مت کرو۔ آپریشن کے ماہرین کی ٹیم آ چکی ہے اور ہم ابھی تک نقشوں کے لیے ہاتھ پیر مار رہے ہیں۔ آرک والوں سے بھی کہا گیا ہے مگر یہ کام ہمارا ہے۔ ہم ہی کو کرنا چاہیے۔ اور کوئی بات؟ اوور۔"

"نو سر!" کرے ہاک نے کہا۔ "اس وقت وائٹ ہاک بھی میرے ساتھ موجود ہے۔ اوور۔"

"اوور اینڈ آل!" بلیک ہاک نے وائٹ ہاک سے بات کیے بغیر گفتگو ختم کر دی۔

لمحے بھر بعد ہی اپ بیس پھر بیدار ہو گیا۔ اس بار کیری ہارٹ بلیک ہاک سے بات کرنی چاہ رہا تھا۔ مجھے خیال آیا کہ اس ساخت کے اپ بیس اگر وہ سب ہی استعمال کر رہے تھے تو حبیب اور کیری کو آپریشن کے ماہرین کے بارے میں بالکل بے خبر نہیں ہونا چاہیے تھا۔ وہ لوگ ایک دوسرے کی باتیں سنتے رہتے تھے۔ اس لیے کیری اور حبیب کو بہت کچھ معلوم ہونا چاہیے تھا۔ اس آپریشن کی جزئیات اور باریکیوں کے بارے میں ان کی لاعلمی بہرحال ناقابل فہم ہوئی۔

بلیک ہاک نے فوراً ہی کیری ہارٹ کی کال کا جواب دیا اور کیری نے حبیب کی رہائی کی خوش خبری سنانے کے بعد میری قید سے اس کے مفروضہ فرار کی ایک جاندار کہانی چھیڑ دی۔

کیری ہارٹ نے اپنی پوری کتھا ایک ہی سانس میں مکمل کر کے لائن بلیک ہاک کو منتقل کی تو وہ درشت آواز میں بولا۔

"یہ اچھا ہوا کہ حبیب کو وہاں سے بچ نکلنے کا موقع مل گیا۔ اب زخمی اپنا سر پیٹتا رہ جائے گا۔ حبیب معذور ہونے کے بعد یہاں اپنی افادیت کھو چکا ہے۔ اسے جلد از جلد وطن واپس بھیج دو تاکہ اس کے زخموں کی بہتر دیکھ بھال ہو سکے۔ اس کی کٹی ہوئی چھنگلیا نہ گرائی ہو تو وہ بھی اس کے ساتھ کر دو۔ ہو سکتا ہے کہ جدید ترین سرجری کا کوئی کمال اس کی چھنگلیا دوبارہ جوڑ سکے۔ وہ تمہارا ہی نہیں سب کا اچھا ساتھی ہے۔ اوور۔"

"اس کی چھنگلیا برف خانے میں محفوظ ہے۔ وہ منجمد حالت میں ہی امریکا جائے گی۔ اپ بیس کی واپسی پر میری طرف سے چیف کا شکریہ ادا کر دینا۔ اوور اینڈ آل۔"

"اس نے تمہارے سارے منصوبے پر پانی پھیر دیا" درانا ایک گہرا سانس لے کے بولا۔

"ہاں! کیری ہارٹ میری توقع سے زیادہ چالاک ہے۔ میرا خیال تھا کہ وہ حبیب کی رہائی کی کہانی سنائے گا اور حبیب اپنے بیان کا اعتبار کھو بیٹھے گا۔ کیری ہارٹ نے اس کے فرار کی کہانی گھڑ کر اسے بہت سے شکوک و شبہات سے بچا لیا ہے لیکن وہ ایک جگہ پھنس جائے گا۔ بلیک ہاک کو خیال نہیں آیا لیکن چیف اس عمارت کا پتا ضرور جاننا چاہے گا جہاں سے حبیب نے راہ فرار اختیار کی ہے..."

"بالکل!" سلطان شاہ میری بات کاٹ کر بولا "چیف کے نقطۂ نظر سے وہ عمارت شہباز کی کمین گاہ ہونی چاہیے۔"

"یہ جیت کا امتحان ہو گا ورنہ چیف بھی جانتا ہے کہ جیت کے فرار سے واقف ہونے کے بعد میں نے وہ ٹھکانا چھوڑ دیا ہو گا۔ بہرحال یہ خوشی کی بات ہے کہ ان لوگوں نے اپنا ذہن استعمال کرنا شروع کر دیا ہے" میں نے کہا۔

"لیکن اب تک کی گفتگو میں نقشوں کی تکرار کے سوا اور کوئی بات سامنے نہیں آئی" ویرا بولی۔

"تم اہم ترین بات کو نظر انداز کر رہی ہو۔ شاید تم نے غور نہیں کیا کہ آپریشن کے ناکین کے حوالے سے کراچی کے ائیر ٹریفک کنٹرول کا ذکر کیا گیا تھا۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ فی الحال کوہ وزرغیبہ میں کسی کارروائی کا منصوبہ نہیں ہے۔ یہ لوگ کراچی میں کوئی بڑی واردات کرنے کی تیاریاں کر رہے ہیں۔" میں نے کہا۔

"پھر تو کسی طیارے کا اغوا بھی ہو سکتا ہے" سلطان شاہ بولا۔

"ابھی کچھ نہیں کہا جا سکتا۔ طیارے کے اغوا کے لیے فضائی راستوں کے نقشے درکار نہیں ہوتے" میں نے سگریٹ سلگا کر کہا۔ "یہ قیاس آرائیاں قبل از وقت ہیں۔ دیکھنا ہو گا کہ اژل خان ہمیں کیا خبر دیتا ہے۔"

میں نے جواب دے کر سلطان شاہ کو تو خاموش کر دیا لیکن اس کی کہی ہوئی بات پر کافی دیر تک سوچتا رہا لیکن کسی جہاز کے اغوا کی بات مجھے ہضم نہیں ہو سکی۔

دیکھتے دیکھتے کافی وقت گزر چکا تھا۔ غزالہ نے دوپہر کے کھانے کا بندوبست کیا اور ہم میز پر جا بیٹھے۔ ابھی ہم نے کھانا شروع بھی نہیں کیا تھا کہ فون کی گھنٹی بجنے لگی۔ میں نے غیر ارادی طور پر جگہ چھوڑنی چاہی لیکن ویرا نے مجھے اژل خان کی ہدایت یاد دلا کر وہیں بیٹھے رہنے پر مجبور کر دیا۔

میں بس لمحہ بھر کے لیے ہی وہاں رک سکا۔ ویرا نے جونہی اژل خان کا نام لیا، میں نے لپک کر دوسرے انسٹرومنٹ کا ریسیور اٹھا لیا۔

"خوش قسمتی سے نئے ناکین کا سراغ مل گیا ہے لیکن وہ بالکل بے سروپا ہے" اژل خان سپاٹ آواز میں کہہ رہا تھا "پھر بھی میں نے ضروری سمجھا کہ تمہیں آگاہ کر دوں۔ تم لوگ میری جوابی کال کا انتظار کر رہے ہو گے۔"

میری اور ویرا کی نظریں چار ہوئیں۔ میں نے ہاتھ کے اشارے سے اسے اس سراغ کے بارے میں دریافت کرنے کی ہدایت کی۔ بعض اوقات بے سروپا باتیں بھی کارآمد ثابت ہو سکتی ہیں۔

"چلو قصہ ہی ختم ہو گیا" ویرا نے اپنے انداز میں بات آگے بڑھائی "ہو سکتا ہے کہ ان لوگوں نے یہ نام اپنی مرضی سے رکھ لیا ہو۔ اس کا کوئی سرپیر نہ ہو۔ ویسے تم نے کیا معلوم کیا ہے؟"

"آج سے تقریباً چالیس سال پہلے امریکیوں کے تعاون سے کراچی کا ایک زمینی ماسٹر پلان تیار کیا گیا تھا۔ اس میں بہت سے مقامات کو مخصوص نام دیے گئے تھے۔ ان ہی میں سے ایک علاقے کا نام ناکین تھا۔"

میں نے ویرا کو پھر اشارہ کیا لیکن وہ میری بات نہیں سمجھ سکی۔ اس کی آنکھوں میں الجھن کے آثار ابھر آئے۔

"یہ ناکین شہر کا کون سا علاقہ تھا؟" قدرے توقف کے بعد وہ میرا مفہوم سمجھ ہی گئی۔

"یہ شہر کا ایک ساحلی علاقہ تھا جسے ترقی دے کر ایک مثالی تفریح گاہ میں تبدیل کیا جانا تھا۔"

"یہ کس طرف واقع تھا؟ میرا مطلب ہے کہ کلفٹن اور کیماڑی کے درمیان تھا یا اس سے بھی آگے تھا؟"

"میں نے اتنا غور نہیں کیا۔ میرا خیال ہے کہ یہ سینڈز پٹ کا علاقہ تھا۔ میں نے میونسپل ریفرنس لائبریری میں اپنے ایک دوست سے یہ معلومات حاصل کی ہیں۔ وہاں اس ماسٹر پلان کی پوری جلد موجود ہے۔ مالی دشواریوں کی وجہ سے اس منصوبے پر عمل نہیں ہو سکا تھا اور اسے سرد خانے کی نذر کر دیا گیا تھا۔"

اس کی زبان سے سینڈز پٹ کا ذکر سنتے ہی میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں۔ میرے ذہن میں ایک چھناکا ہوا اور میں بے تابی سے ویرا کو اشارے کرنے لگا۔

ویرا پھر نہ سمجھنے والے انداز میں ... بے بسی سے میری طرف دیکھتی رہی۔ میرے دل میں چھپی ہوئی بات اس کے ذہن میں نہیں آ رہی تھی۔ آخر اس نے ماؤتھ پیس میں کہا "اس بارے میں ذیبی کوئی اہم بات پوچھنی چاہ رہا ہے۔ تم اجازت دو تو میں ریسیور اسے دے دوں۔"

"نہیں ویرا۔ میں کہہ چکا ہوں کہ میں اس سے بات نہیں کروں گا" اژل خان کا لہجہ سپاٹ ہو گیا "میں اپنے بچوں کے سامنے حلف اٹھا چکا ہوں کہ اس سے رابطہ ہوتے ہی انہیں باخبر کروں گا۔ میں نے اس سے بات کی تو مجھے جھوٹ بولنا پڑے گا یا وہ مشکلات میں پڑ جائے گا۔ مجھے دونوں صورتیں نامنظور ہیں۔"

اژل خان کے ناکین کو کوئی اہمیت نہیں دے رہا تھا۔ میرے لیے وہ معاملہ سنگین رخ اختیار کر چکا تھا۔ میرے دل و دماغ میں ایک طوفان سا برپا تھا۔ میں اضطراری طور پر ماؤتھ پیس میں بول پڑا "مجھے صرف اتنا بتا دو کہ یہ وہی جگہ تو نہیں تھی جہاں آج کل ایٹمی بجلی گھر واقع ہے؟"

میری بات پوری ہوتے ہی اژل خان نے کچھ کہے بغیر فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔ میرا سوال سن کر وہ یقیناً سناٹے میں آ گئے تھے۔

میں نے ریسیور کریڈل پر رکھ کر شکست خوردہ انداز میں صوفے کی پشت گاہ سے ٹیک لگالیا۔

"سینڈز پٹ کے نام پر تمہارے ذہن میں کیوب کا نام کیسے آیا؟" زیرا نے جارحانہ لہجے میں پوچھا۔

"میں تو کے نائین کو بالکل ہی بے سروپا کوڈ سمجھ رہا تھا....." سلطان شاہ نے کہا۔

"بات کے نائین سے کیوب تک کیسے پہنچ گئی؟" غزالہ نے الجھے ہوئے لہجے میں پوچھا۔ سلطان شاہ نے اس سے نمبرے انسٹرومنٹ کا ریسیور چھین لیا تھا اس لیے اُسے یہ علم نہیں ہوسکا کہ زیرا اور اول خان کی گفتگو میں میری رخل اندازی کا کیا پس منظر تھا لیکن اس نے میری زبان سے سینڈز پٹ کے علاقے میں واقع پاکستان کے اس واحد ایٹمی بجلی گھر کا ذکر سن لیا تھا جو عام طور پر کیوب یا کراچی نیوکلیئر پاور پروجیکٹ کے نام سے پہچانا جاتا ہے۔

میں نے ان تینوں کے استفسارات بہت سکون سے سنے اور جب وہ اپنے اپنے سوال داغ کر جواب طلب نگاہوں سے میری طرف دیکھنے لگے تو میں نے اپنے ہونٹوں پر مسکراہٹ بکھیرنے کی کوشش کرتے ہوئے کہا "میں بالکل خالی الذہنی کے عالم میں فون پر ہونے والی باتیں سن رہا تھا۔ مجھے معلوم ہے کہ راس المیڈا اور اس کے معاونین پاکستان کے لیے بدترین جارحانہ عزائم رکھتے ہیں۔ اول خان نے جوں ہی کراچی کے ساحلی علاقوں کے زمینی سروے کا ذکر کیا تو میں نے اپنے طور پر پوری ساحلی پٹی کا جائزہ لے ڈالا اور کیپ منڈرے کو اور تک ایٹمی بجلی گھر کے سوا کسی اہم تنصیب کے وجود کا سراغ نہیں لگا سکا۔ اول خان بتا چکا ہے کہ چالیس سال پہلے امریکیوں کی سربراہی میں کیے جانے والے کراچی کے زمینی سروے میں سینڈز پٹ کے کسی علاقے کو کے نائین کا نام دے کر مثالی تفریح گاہ اور ساحلی پٹی میں تبدیل کرنے کی تجویز پیش کی گئی تھی۔... اول خان کے لیے یہ بات غیر اہم تھی لیکن میرے لیے یہی ایک نکتہ سب سے زیادہ اہم تھا وہ ماسٹر پلان اپنی ساری زمینی تجاویز کے ساتھ غتربود ہوگیا پھر آنے والے سالوں میں کے نائین کے کسی حوالے کے بغیر کم و بیش اسی علاقے میں پاکستان کے پہلے ایٹمی بجلی گھر کی داغ بیل ڈال دی گئی...."

"...خدا!" زیرا میری بات کاٹ کر پُرخیال لہجے میں بڑبڑائی۔ "تمہارے سننے پر مجھے یاد آرہا ہے کہ ابتدا میں عالمی قوتوں بلکہ امریکا نے اسی ایٹمی بجلی گھر کے بارے میں کافی شور و غوغا بلند کیا تھا کہ وہاں استعمال ہونے والے ایٹمی ایندھن کی سلاخیں چوری چھپے ایٹم بم کی تیاری میں استعمال کی جارہی ہیں۔"

"تمہارا حافظہ قابلِ رشک ہے" میں نے کہا "ایٹمی بجلی گھر کے کمرشل آپریشن کے بعد اس کے ہر فنی سٹ ڈاؤن پر پورے زور و شور سے اعتراضات کیے گئے کہ ان بہانوں سے ایٹمی ہتھیاروں کے لیے افزودہ یورینیم حاصل کی جارہی ہے۔... ان الزامات میں کوئی صداقت ہو یا نہ ہو لیکن یہ بات یقینی ہے کہ پاکستان کے جوہری پروگرام میں اس اکلوتے بجلی گھر کو مرکزی اہمیت حاصل ہے اور یہ اسی علاقے میں قائم ہے جسے چالیس برس پہلے امریکیوں نے اپنے مجوزہ ماسٹر پلان میں کے نائین کا نام دیا تھا اور اب راس المیڈا کے نائین نامی کسی منصوبے پر ہی کام کر رہا ہے۔"

"شاید تم یہ کہنا چاہ رہے ہو کہ راس المیڈا کیوب کے خلاف کسی خطرناک منصوبے پر کام کر رہا ہے؟" زیرا نے نیم طلب لہجے میں کہا۔

"یہ میری ٹھوس رائے ہے" میں نے سنجیدگی سے کہا "مجھے افسوس ہے کہ اول خان نے میری بات کا جواب دیے بغیر فون کا سلسلہ منقطع کردیا۔ ایک اہم ترین معاملے میں یہ اس کی غیر ذمے داری کا کھلا ثبوت ہے۔ یہ شاید اسی کا یا اس سے بھی بڑے لوگوں کا فرض ہے لیکن اب یہ بوجھ میرے کندھوں پر آپڑا ہے۔"

"تم نے ایک طرف سے سلسلہ جوڑ لیا لیکن دوسری طرف سے بالکل بے خبری کے بازار میں ہو" زیرا نے استہزائیہ لہجے میں کہا "کے نائین، سینڈز پٹ اور ایٹمی بجلی گھر کے حوالے سے تمہارے مفروضات قرینِ قیاس معلوم ہوتے ہیں لیکن اس قصے میں آرک کے جنرل کھنڈگر اور فضائی راستوں کے نقشوں کی کوئی گنجائش نہیں ہے۔ اگر کے نائین کا تعلق تمہارے ایٹمی بجلی گھر سے ہی ہے تو انہیں فضائی نقشوں کی کیا ضرورت ہے؟"

"ہر بات اتنی ہی سہل ہو تو پھر معاملات خود بہ خود سلجھتے چلے جاتے ہیں....."

زیرا نے ترشی سے میری بات کاٹ دی اور کہا "ایٹمی بجلی گھر اور فضائی راستوں میں دور دور کا بھی کوئی تعلق نظر نہیں آتا۔ وہاں تو سمندر کی سمت سے بھی کوئی بڑا تخریبی کارروائی کی جاسکتی ہے۔ انہیں فضائی راستوں کے نقشوں کی کیا ضرورت پیش آسکتی ہے؟"

"اس وقت میں کسی لمبی بحث میں نہیں الجھنا چاہتا" میں نے نرمی سے کہا "لیکن میرا قیاس کہتا ہے کہ وہاں سمندری یا زمینی راستے سے رسائی اتنی آسان نہیں ہوسکتی۔ اس مقام کا انتخاب کرنے والوں نے اس نکتے پر پوری توجہ دی ہوگی کہ وہاں زمین یا سمندر کی راہ سے کوئی تخریبی کارروائی نہ کی جاسکے۔"

"جس زمانے میں وہ بجلی گھر تعمیر کیا گیا تھا حالات بہت مختلف تھے" زیرا نے کہا "کسی کے وہم و گمان میں بھی نہیں رہا ہوگا کہ آنے والے دنوں میں امریکا کے ساتھ اتنی زیادہ مخاصمت ہوجائے گی کہ وہ پاکستان کے ہر اہم قومی منصوبے کا دشمن ہوجائے گا۔ میں بارہا پیراڈائز پوائنٹ اور اس سے آگے جانے کے لیے وہاں سے گزر چکی ہوں۔ خود تم نے بھی دیکھا ہوگا کہ اس علاقے کی اکلوتی سڑک ایٹمی بجلی گھر کے احاطے کی دیوار کے ساتھ ساتھ گزرتی ہے۔ تفریح اور سیاحت کے بہانے راس المیڈا یا اس کے آدمی

نبی بھی برف وہاں پہنچ سکتے ہیں۔ وہاں بظاہر ایسا کوئی انتظام نہیں ہے جو مشتبہ افراد کو ان اطراف میں منڈلانے سے روک سکے۔"

سڑک کے بارے میں ربرا کا اعتراض درست تھا۔ اس وقت ہم ایک خاص حوالے سے بات کر رہے تھے لیکن میں نے خود بھی اس علاقے سے گزرتے ہوئے کئی بار سوچا تھا کہ بجلی گھر کی تعمیر کے بعد اس سڑک کا راستہ تبدیل کیا جانا چاہیے تھا لیکن متعلقہ اداروں نے شاید اس کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی۔

"یہ تمہارا مشاہدہ ہے" میں نے ربرا سے کہا "میں پورے یقین سے کہہ سکتا ہوں کہ ہمارے معاشرے میں بے شمار خرابیاں پیدا ہو جانے کے باوجود ابھی تک قومی سلامتی کے بارے میں سرد مہری کا مجرمانہ رجحان پیدا نہیں ہوا ہے۔ وہاں خفیہ حفاظتی انتظامات کا نظر نہ آنے والا جال بچھا ہوا ہوگا۔ وہاں سے کسی کا بھی معمول کے مطابق گزر جانا واقعی بہت آسان ہے لیکن مجھے یقین ہے کہ وہاں منڈلانے والا اس بجلی گھر کے تجربہ کار محافظوں کی بے رحمانہ گرفت سے نہیں بچ سکے گا۔ وہ اس بات پر ضرور نگاہ رکھتے ہوں گے کہ کوئی بھی شخص یا گاڑی غیر ضروری طور پر ان اطراف میں موجود نہ رہنے پائے۔ ایک طرف کھلا سمندر اور بقیہ تین اطراف میں دور تک کھلا میدان ہونے کی وجہ سے وہاں کوئی بڑی کارروائی نہیں کی جا سکتی۔ ادھر کا رخ کرنے والے صرف اور صرف اپنی موت کو دعوت دیں گے۔"

ربرا اسی خیال کے تحت بے ساختہ ہنس پڑی اور بولی "آج ہم اس بجلی گھر کے بارے میں بات کر رہے ہیں تو مجھے یاد آرہا ہے کہ وہاں ایک دور تعمیر ہر آنے والی گاڑی کے مسافروں کے سامنے رسب سوال دراز کرتے رہتے ہیں۔ مجھے وہ بیٹے ہی مجبور محسوس ہوتے ہیں جنہیں شاید آنے جانے والوں پر نگاہ رکھنے کے لئے وہاں بٹھایا گیا ہے۔ ان لوگوں کے علاوہ تاروں اور سرچ لائٹس کا انتظام واقعی مرعوب کرنے والا ہے لیکن میں تمہارے اس خیال سے متفق نہیں ہوں کہ وہاں کوئی بڑی کارروائی نہیں کی جا سکتی۔ وہاں سب کچھ ہو سکتا ہے لیکن ایک بات یقینی ہے کہ وہ خود کش مشن ہوگا۔ کوئی تخریب کار وہاں سے زندہ لوٹنا مشکل ہوگا۔"

"اور شاید بھی کیوب کے حفاظتی حصار کا بنیادی محور ہوگا؟" سلطان شاہ بول پڑا۔

"اوہ!" ربرا نے اپنی آنکھیں مٹکا کے اسے گھورا اور استہزائیہ لہجے میں بولی "غنیمت ہے کہ تم سوچ رہے ہو ورنہ میں تو سمجھ رہی تھی کہ تمہاری عقل پر پتھر پڑے ہوئے ہیں۔ قیاس آرائی نہ کرو، یہ تو ذرا یہ بھی بتاتے چلو کہ تمہاری اس خوش گمانی کی بنیاد کیا ہے؟ تاکہ ہماری معلومات میں بھی کچھ اضافہ ہو سکے۔"

"خود کش مشن پر نکلنا آسان نہیں ہوتا" سلطان شاہ اس کے تمسخر کا برا مانے بغیر بولا "جنگ عظیم میں جاپانی ہوا بازوں کے پاس کیری مشن کے بعد ہمیں صرف چونڈہ کے محاذ پر ان پاکستانی

جانبازوں کی مثال ملتی ہے جو اپنے جسموں سے بم باندھ کر بھارتی ٹینکوں کی بڑھتی ہوئی دیوار کے سامنے اپنی جانوں پر کھیل گئے تھے۔ وہ جنگی جوش اور ولولے کے زمانے میں وطن پر قربان ہونے کی گئی چنی مثالیں ہیں۔ خدانخواستہ امن میں ایسا ہونا ممکن نہیں ہے۔"

"کیوں؟ امن کے زمانے میں ایسا کیوں نہیں ہو سکتا؟" وریا نے فوراً ہی سوال داغ دیا۔

"جب تک کوئی کاز یا بڑا مقصد سامنے نہ ہو، ایسی مثالیں جنم نہیں لیتیں۔ جاپانی اور پاکستانی اپنے ملک اور قوم کی بقا کے لیے سر دھڑ کی بازی لگائے ہوئے تھے اور اسی جذبے سے سرشار ہو کر وہ اپنی جانوں پر کھیل گئے۔ امن یا سرد جنگ کے زمانے میں یہ سب ہونا ناممکنات میں سے ہے۔"

"تمہاری یہ باتیں کسی حد تک قابلِ فہم ضرور ہیں لیکن ان کا کینوپ سکورٹی حصار سے کیا تعلق ہے؟"

"ڈراس الیبزا ایک متعصب اور نسل پرست یہودی ہے۔ وہ اپنی دانست میں ایک کاز کے لیے کام کر رہا ہے۔ وہ اپنے مشن کی کامیابی کے لیے سب کچھ کر گزرنے کی صلاحیت رکھتا ہے۔" سلطان شاہ کہنے لگا۔ "لیکن ڈراس الیبزا ہر کام خود نہیں کر سکتا۔ اسے کرائے کے آدمیوں پر انحصار کرنا پڑ رہا ہے۔ کرائے کے پیشہ ور مجرم اور دہشت گرد صرف پیسہ کمانے کے لیے میدان میں اترتے ہیں۔ وہ دلیر، خونخوار اور مکار ہو سکتے ہیں لیکن ان کے دل اس جذبے سے عاری ہوتے ہیں جس نے جاپانی ہوا بازوں کو اپنے جہازوں سمیت دشمن کے بحری جہازوں پر گرنے پر اکسایا یا پاکستانیوں کو آگ اگلتے ہوئے دیوہیکل بھارتی ٹینکوں کے سامنے لیٹ جانے پر آمادہ کیا تھا۔ کرائے کا ٹٹو کسی ملک یا قوم کے لیے نہیں، صرف اپنی ذات کے لیے کام کرتا ہے۔ کوئی پاکستانی اس مذموم کام پر آمادہ نہیں ہوگا۔ ڈراس الیبزا کے قوی ہیکل ہنر اور ہتھیاروں سے مالا مال لیکن جذبے سے عاری ہیں اس لیے وہ دیدہ و دانستہ موت کے منہ میں چھلانگ نہیں لگائیں گے۔ کینوپ کے منصوبہ ساز اور محافظ اس رمز سے واقف ہیں۔ امن کے زمانے میں وہ لوگوں کے لیے غیر ضروری مشکلات پیدا کرنے کے بجائے اپنے مورچوں سے گرد و پیش پر عقابی نظریں رکھتے ہیں۔ حالات بدل جائیں تو ان کی حکمتِ عملی بھی بدل جائے گی۔ شاید تم نے اکہتر کی جنگ میں کراچی کے ان ساحلی مقامات کا رخ نہیں کیا ورنہ تمہیں معلوم ہوتا کہ ان دنوں وہاں کسی کڑی چھان بین کے بعد آگے جانے کی اجازت ملتی تھی۔"

وریا حیرت سے آنکھیں پھاڑے اس کی لمبی تقریر سنتی رہی۔ سلطان شاہ خاموش ہوا تو وہ تعریفی لہجے میں بولی۔ "آج تم پہلی بار اپنی کسی بات کی معقول وضاحت پیش کرنے میں کامیاب ہوئے ہو۔"

"تم میں سب سے بڑی خرابی یہی ہے کہ جب بولتی ہو تو کفن پھاڑ کے بولتی ہو۔ ایسے بولنے سے تو بہتر تھا کہ تم صدمے اور ... کی حالت میں اپنے کمرے میں بند رہتیں" سلطان شاہ نے برا سا منہ بنا کے کہا۔

"اب تم نے پھر لڑنا شروع کر دیا" غزالہ نے سلطان شاہ ... کہا "تمہیں دھیان رکھنا چاہیے کہ ابھی وریا پوری طرح صحتیاب نہیں ہوئی ہے۔"

"بیکار ہے کہ کسی کو مجھ پر ترس کھانے کی ضرورت نہیں" ... اس کی بات کاٹ کر بول پڑی "میں پوری طرح صحت مند ہوں۔ ... روز میں میرا اکھڑا ہوا چہرہ بھی ٹھیک ہو جائے گا۔ مجھے اس کی کوئی ... نہیں ہے۔"

"آپ نے ہیروئن کے خلاف جہاد شروع کیا تھا" لمحہ بھر ... توقف کے بعد غزالہ نے مجھے براہِ راست مخاطب کر کے پوچھا ... "وہاں تک سب ٹھیک تھا لیکن اب معاملات بہت آگے بڑھ ... ہیں۔ مجھے یوں محسوس ہو رہا ہے کہ آپ ہیروئن کے خلاف ا... جنگ جیت لینے کے بعد نئی چومکھی جنگ میں الجھ چکے ہیں جس کا ... اختتام نظر نہیں آتا۔"

"یہ سب ہیروئن کی بے حساب آمدنی کے شاخسانے ہیں ... میرے بولنے سے پہلے وریا نے جواب دینا شروع کر دیا "ڈ... ابھی تک صرف نئی اور مافیا کو زیر کیا ہے۔ وہ بھی صرف پاکستان ... حد تک۔ دنیا کے دوسرے حصوں میں نئی کے ساتھ مافیا والے بھی ... دونوں ہاتھوں سے دولت بٹور رہے ہیں۔ رگی ہے۔ وڈیو اسٹارز ... کام زیادہ ہے۔ یہ ایک لمبی لڑائی ہے۔ یوں سمجھ کر کبھی ... لڑائی ہوتی ہے تو کبھی فضا میں معرکے ہونے لگتے ہیں پھر ... جنگ شروع ہو جاتی ہے۔ یہ کوئی نئی لڑائی نہیں ہے۔ ایک ہی لڑائی ... کے مختلف روپ ہیں۔ شاید یہ اسعودی کا مطلب ہے کہ مرا ہوا ... بھی سوا لاکھ کا ہوتا ہے۔ میرا اندازہ ہے کہ پاکستان سے باہر ... جانے والی خطیر رقوم کے علاوہ اس وقت بھی پاکستان میں نئی ... پاس اتنے مالی وسائل موجود ہیں جو تمہارے ملک کے تین سال ... بجٹ کے مساوی ہوں گے۔ بظاہر کالج کی نئی ... ہیروئن کا زہریلا دھواں اپنے پھیپھڑوں میں اتارنے والے ... اور نیم وحشی نظر آنے والے شخص کو یہ اندازہ نہیں ہوتا کہ ... نے ہیروئن کی پڑیا خرید کر ہولناک عالمی سازشوں میں سرمایہ کاری ... کی ہے۔ ہیروئن بیچنے والوں کو عقل و خرد کا ایک لمحہ میسر آ جائے ... اور انہیں علم ہو کہ وہ اپنی لت کے ذریعے کن بھیانک سازشوں ... کا ایندھن بن رہے ہیں تو ذلت آمیز ندامت سے ان کا سارا نشہ ... ہرن ہو جائے۔ یوں سمجھ کر ان سازشوں کے ایک سرے پر ... سے خوف کھانے والا گندہ اور بے مصرف ہیروئنچی ہوتا ہے تو ... دوسرے سرے پر بھی لانچ ٹم گلاوک، صدرِ امریکا اور ... الیبزا جیسی نامور عظیم المرتبت ہستیاں ہوتی ہیں۔ درمیان میں ... کیا کچھ نہ ہوتا ہوگا، یہ تم خود سوچ سکتی ہو۔"




جتنا کہ اس کا باپ کون ہے۔ یہ سوال اب اس قدر معیوب بن گیا ہے کہ ہر سرکاری دستاویز اور فارم میں سے ولدیت کا خانہ ہی ختم کر دیا گیا ہے تاکہ کسی کو شرمندگی کا سامنا نہ کرنا پڑے...... میں دور نکل گئی۔ میں تمہیں یہ بتانا چاہتی تھی کہ میرا ایک لنگڑا لولا' ادھوری سا باپ تھا جس نے بہت مشکل سے مجھے اپنی اولاد تسلیم کیا تھا۔ وہ میری شناخت تھا۔ میں دل ہی دل میں اس پر فخر کیا کرتی تھی مگر امریکا کے صدر نے...... میں کتنا کہتی دھول کی کہ امریکا کے صدر نے میرے باپ کو اپنے مفادات کے لیے مروا دیا۔ تم خود بتاؤ میں اس کی تذلیل کیوں نہ کروں؟"

"بات ہیروئن کے بارے میں ہو رہی تھی۔ تم نے اسے بہت دور پہنچا دیا۔" غزالہ نے ہنس کے کہا۔

"بات کہیں بھی پہنچی ہو ذکر ہیروئن ہی کا تھا۔ اس کی مار اتنی دور تک پہنچ رہی ہے کہ عقل حیران رہ جاتی ہے۔"

"اگر تم یہ ثابت کرنا چاہ رہی ہو کہ ہم آج بھی موت کے ان ہی سوداگروں کے خلاف صف آرا ہیں جنہوں نے زیلی کو ایسی راستوں پر ڈالا تھا تو مجھے اس پر اعتراض ہے۔ کردار اس حد تک بدل چکے ہیں کہ ایک مدت سے ہم نے ہیروئن فروشی کا دھندا کرنے والی کسی بڑی مچھلی پر ہاتھ نہیں ڈالا ہے۔"

"صرف اس لیے کہ اب ہم زیادہ اہم معاملات میں الجھ گئے ہیں ورنہ ان سازشوں کی جڑیں پرانی ہی ہیں۔ حبیب جیوانی' بدنام زمانہ سردار پائندہ گل اور پہلوان اسی نظام کے کل پرزے ہیں اور یہی ہمارے دشمنوں کو قوت فراہم کر رہے ہیں۔ یہ اور بات ہے کہ البرٹو ویلیسا' جم کلارک' نیل ہوز اور پال انجرسن جیسے اہم ترین دشمن سامنے آ گئے ہیں تو ہمیں مقامی منشیات فروشوں کو نظر انداز کرنا پڑا ہے۔" اس وقت وہ پوری سرگرمی سے بحث کرنے کے موڈ میں تھی۔

وہ جو کچھ کہہ رہی تھی بالکل درست تھا۔ ٹی نے پاکستان میں ہیروئن کے کالے دھندے میں مقامی منڈی سے اربوں روپیہ اور بیرون ملک اسمگلنگ سے خطیر زر مبادلہ کمایا تھا۔ روپوں کی صورت میں ہونے والی آمدنی مقامی اخراجات اور وسائل کو فروغ دینے میں استعمال ہوتی تھی۔ پاکستان سے ٹی کے قدم اکھڑ گئے تھے لیکن اس کے رابطے شاید یہیں موجود تھے اور باہر سے آنے والے تخریب کاروں کے کام آ رہے تھے۔ آنے والا ہر شخص اخراجات سے بے پروا ہو کر صرف اور صرف اپنے مقاصد حاصل کرنے کے لیے کوشاں رہتا تھا۔ ان کے لیے سرمائے کی فراہمی میں کوئی دقت نہ تھی۔ روپے چاہے منہ مانگے داموں پر خرید لیتے تھے۔ یہ بات بھی اپنی جگہ پر درست تھی کہ اس دوران میں مقامی منڈی میں پیدا ہونے والے خلا کو ان لوگوں نے پورا کیا تھا جو کسی زمانے میں ٹی اور مافیا کے لیے کام کرتے رہے تھے۔ عالمی تنظیموں کی پسپائی کے بعد صرف اتنا فرق پڑا تھا کہ منظم کاروبار چھوٹے چھوٹے

بلیک ہاک کا فون نمبر حاصل کرنے کے بدلے اسے رہا کر دیا تھا۔ کیری ہارٹ نے بلیک ہاک کا فون نمبر افشا کر کے ایک سنگین غلطی کی تھی اور میں اس غلطی سے فائدہ اٹھا کر اسے آسانی سے بلیک میل کر سکتا تھا۔

"اول خان کے گھر کا فون مسلسل مصروف ہے۔" زرہا نے ریسیور پر شور انداز میں کریڈل پر پٹختے ہوئے جھلا کر کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ اول خان نے ریسیور صحیح طریقے سے واپس نہ رکھا ہو۔"

میں نے اسے کوئی جواب دیے بغیر اپنے قریب رکھے ہوئے انسٹرومنٹ کا ریسیور اٹھا لیا۔

"کیا تم اسی کا نمبر ملا رہے ہو؟" زرہا تجسس لہجے میں مجھ سے سوال کیے بغیر نہ رہ سکی۔

"کیری ہارٹ سے حبیب طرکی وصولیابی کی رسید لینے کا ارادہ ہے۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔

"میں تم دونوں کی باتیں سنوں گی۔" زرہا نے میرے ارادے سے واقف ہوتے ہی اپنا فیصلہ صادر کر دیا۔

اسے روکنا یا سمجھانا بے سود تھا۔ ایسے چھوٹے موٹے معاملات میں وہ اپنی من مانی کرتی رہتی تھی۔ میں نے چونگے ہوئے بھی کریڈل دبا کر کہا۔ "بات سنتی ہے تو اپنے ریسیور میں سے ماؤتھ پیس کا اندرونی آلہ نکال دو۔ وہ بہت حساس آلہ ہے تمہارے سانسوں کی آواز بھی اس کے کانوں تک پہنچ گئی تو وہ میری طرف سے بدظن ہو جائے گا۔"

"ریکھے وہ کون سا تمہارا نمبر خوار ہے جو اب بدظن ہو جائے گا؟" اس نے ماؤتھ پیس والا حصہ کھولتے ہوئے طنز سے کہا۔ "کیا نہیں تمہیں اپنے دشمنوں سے اچھی توقعات وابستہ کرنے کا مرض کب سے لاحق ہو گیا ہے؟"

میں جواب میں کچھ کہے بغیر وہ اس کے فارغ ہونے کا انتظار کرتا رہا۔ اس نے ماؤتھ پیس کا آلہ نکالی رہنے کے بعد کریڈل دبایا تو میں نے دوبارہ کیری ہارٹ کا فون نمبر ملانا شروع کر دیا۔

دوسری طرف گھنٹی بجتے ہی میں نے سہلا کر زرہا کو اشارہ کیا اور اس نے کریڈل چھوڑ کر ریسیور اپنے کان سے لگا لیا۔ گھنٹی ختم ہونے سے پہلے ہی دوسری طرف سے کیری ہارٹ کی مختصری ہیلو سنائی دی۔

"میرا خیال ہے کہ تمہارا آدمی اب تک واپس پہنچ چکا ہو گا۔" میں نے کسی تمہید کے بغیر کہا۔

"ہیرا! یہ تم ہو؟" ایک گہرے سانس کے ساتھ کیری ہارٹ کی آواز ابھری۔ "حبیب واپس آ چکا ہے۔ تم نے اس کا بہت برا حشر کیا ہے لیکن پھر بھی میں تمہارا ممنون ہوں کہ تم نے اسے زندہ چھوڑ دیا۔ میں اپنے باوقار دشمنوں کی بھی بہت عزت کرتا ہوں۔ حبیب نے بتایا ہے کہ مجھ سے معاملات طے کر لینے کے بعد تم نے اسے بے ہوش کرنے کے سوا کوئی اور اذیت نہیں پہنچائی۔ میں تمہاری شرافت کا قائل ہو گیا ہوں اور اپنے اس وعدے پر قائم ہوں کہ تمہیں زیر کرنے کے بعد کم از کم ایک بار زندہ نکل جانے کا موقع ضرور دوں گا تاکہ تمہارا احسان اتار سکوں۔"

"اسی انتظار میں تمہارا آخری وقت آ جائے گا مگر یہ آرزو پوری نہیں ہو سکے گی۔" میں نے خوشگوار لہجے میں کہا۔ "مجھے زیر کرنے کی حسرت دلوں میں لیے کئی نامور دشمن منوں مٹی کے نیچے جا سوئے ہیں۔ میرے لیے یہ خوشی کی بات ہے کہ میں اپنے ایک بدترین دشمن کا دل جیت لینے میں کامیاب ہو گیا ہوں۔"

"مگر تم نے ایک سنگین وعدہ خلافی کر کے مجھے مشکل میں ڈال دیا ہے۔"

"یہ تمہارا وہم ہے۔ میں نے تم سے جو کچھ کہا تھا اسے حرف بہ حرف پورا کیا ہے۔"

"یہی تو خرابی ہے کہ تم نے سمجھوتے پر حرف بہ حرف عمل نہیں کیا۔ تم نے کہا تھا کہ تم حبیب کو اس کے قید خانے میں چھوڑ کر نکل جاؤ گے اور وہ بعد میں باہر آ جائے گا لیکن تم نے ایسا نہیں کیا۔ مجھے بعد میں پتا چلا کہ وہ تمہاری کیمین کھر کے بارے میں اس سے زیادہ کچھ نہیں جانتا کہ وہ رطبے لانا ان کے قریب واقع ہے۔"

"تو کیا تم وہاں رضا بولنے کا ارادہ رکھتے ہو؟" میں نے چہکتے ہوئے لہجے میں پوچھا۔

"حبیب آیا تو اس پر نیم بے ہوشی کی کیفیت طاری تھی۔ میں نے اس سے واقعات کریدنے کے بجائے اسے آرام سے بستر پر لٹا دیا اور ڈاکٹر کو فون کرنے کے بعد اپنے چیف کو اس کی واپسی کی خبر دے ڈالی۔ اسے شہلت سے بچائے رکھنے کے لیے میں نے بلیک ہاک کو تمہاری قید سے حبیب طرکے دلیرانہ فرار کی فرضی کہانی سنائی تھی جو چیف تک پہنچادی گئی۔ تھوڑی دیر پہلے چیف نے مجھے فون کر کے اس عمارت کے بارے میں جاننے کی خواہش ظاہر کی ہے جہاں سے حبیب طرفرار ہوا ہے۔ حبیب طرنے بلیک ہاک سے میری بات ہونے کے بعد مگر چیف کا فون آنے سے پہلے مجھے اپنی واپسی کی اصل روداد سنائی تھی اور مجھے اپنی سنگین غلطی کا احساس ہو گیا تھا۔ میں نے چیف کو یہ کہہ کر عارضی طور پر ٹال دیا ہے کہ ابھی حبیب مسکن دواؤں کے زیر اثر گہری نیند سویا ہوا ہے۔ وہ بیدار ہو گا تو میں اس سے بات کر کے بلیک ہاک کو رپورٹ دوں گا مگر میں پریشان ہوں۔ میرا خیال ہے کہ چیف تمہارے ٹھکانے پر خود کوئی کارروائی کرنے کا ارادہ رکھتا ہے۔ میں نے غلط پتا بتایا تو بہت سے بے گناہ مارے جائیں گے۔ چیف کو شبہ ہو گیا تو ہم دونوں بے موت مارے جائیں گے۔ ہم اس شہر میں اجنبی ہیں۔ تم کو ہماری مدد کرنی چاہیے۔"

میری توقع کے عین مطابق وہ اپنی مفروضہ کہانی کے جال میں پھنس گیا تھا۔ میں نے خوش دلی سے کہا۔ "مجھے جزئیات میں تبدیلی کا

پورا حق حاصل تھا میں اپنے ایک اہم ٹھکانے سے اتنی آسانی سے دست بردار نہیں ہو سکتا تھا اسی لیے میں نے جیف کو بے ہوش کر کے رہا کرنے کا فیصلہ کیا تھا۔ اب تم بلیک ہاک کو زخمی کے ایک نیم آباد علاقے کے کسی زیر تعمیر مکان کا حوالہ دے سکتے ہو۔ جیف کی حالت ابتر تھی اس لیے وہ مکان کا پتا اور محل وقوع ذہن نشین کرنے کے بجائے وہاں سے نکل بھاگنے کے چکر میں تھا۔ تمہارا چیف وینس کے وسیع و عریض رہائشی علاقے میں جھک مارتا رہ جائے گا۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ یہ کہانی ہماری جان بچا سکتی ہے۔" اس کی مسرت آمیز آواز سنائی دی۔

"مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے تم میرے حریف کے بجائے حلیف بن چکے ہو۔"

"کسی حد تک مفہوم میں تمہارا یہ قیاس کچھ ایسا غلط بھی نہیں ہے۔" گیری ہارٹ نے جواب دیا۔

"راس المیڈا نے تمہارے ساتھ بہت درشت اور سفاکانہ رویہ اختیار کیا تھا۔ تم یقیناً اس سے اپنا بدلہ لینے کے بارے میں سوچ رہے ہو گے؟" میں نے معنی خیز لہجے میں اسے اکسانا چاہا۔

"یہ میرے اور چیف کے باہمی معاملات ہیں۔ تمہیں ان پر رائے زنی کا کوئی حق نہیں ہے۔" یک بہ یک گیری ہارٹ کا لہجہ درشت اور توہین آمیز ہو گیا "اپنی گفتگو کو حد سے آگے مت بڑھاؤ۔"

"یہ کام تو تم خود ہی کر چکے ہو۔" میں نے اسے یاد دلایا "تم نے میرے ساتھ مل کر اپنے چیف کے خلاف دو سازشیں کی ہیں۔ پہلے بلیک ہاک کا فون نمبر دے کر جیف فرز کی رہائی کا سمجھوتا کیا اور اب میرے ٹھکانے کے بارے میں ایک مفروضہ کہانی پر مجھ سے مشورہ لیا ہے۔ میری پُرخلوص مدد کے جواب میں تمہیں بھی خیرسگالی کا مظاہرہ کرنا چاہیے۔ میں جانتا ہوں کہ اپنے چیف کی اصلیت سے باخبر ہونے کے بعد تم آسانی سے اس کا سراغ لگا سکتے ہو۔"

"یہ ناممکن ہے۔" گیری ہارٹ کا لہجہ دوٹوک تھا "تم مجھے اپنے اشاروں پر نہیں نچا سکتے۔"

"اگر بلیک ہاک کو فون کر کے یہ بتایا جائے کہ تم اس کا فون نمبر اس کے دشمنوں میں بانٹتے پھر رہے ہو تو کیسی رہے گی؟" میں نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کاٹ دار لہجے میں کہا۔

"او ہ! یعنی تم مجھے بلیک میل کرو گے؟" گیری ہارٹ کی غراہٹ سنائی دی "اب تم

"ایسے گندے الفاظ زبان پر مت لاؤ۔" میں نے اس کو چڑانے والے انداز میں کہا "شائستہ زبان میں اسے باہمی تعاون کہتے ہیں۔ میں نے تمہارے مفادات پورے کیے، تم میری ضروریات پوری کرو۔ اس طریقے پر عمل کر کے ہم دونوں ہی عافیت میں رہیں گے۔ راس المیڈا میرا محبوب ہے نہ تم کو اس سے محبت ہے۔"

"یہ تمہارا چھوڑا ہوا شوشہ ہے کہ ہمارے چیف کے روپ میں راس المیڈا ہے۔ شاید تمہیں اندازہ نہیں کہ یہ حقیقت تمہارے لیے کتنی بھیانک ثابت ہو سکتی ہے۔ بے شمار عرب اور فلسطینی اس کے خون کے پیاسے ہیں لیکن انہیں آج تک اس کی شکل و صورت کا علم نہیں ہو سکا۔ وہ نمرود کی عملی دنیا کا تمری ہوتے ہوئے بھی کسی افسانوی کردار کی طرح ہزار پردوں میں رہتا ہے۔ وہ امریکا میں ہو یا پاکستان میں، اس تک رسائی ناممکنات میں سے ہے۔"

"یہ تمہاری خام خیالی ہے۔" میں نے اس کی باتوں کا مضحکہ اڑاتے ہوئے کہا "چند روز پہلے تک وہ البن کے ساتھ اسی کے گھر میں رہ رہا تھا اور البن اس کی اصلیت سے واقف تھا۔ میرا اس سے ٹکراؤ ہو چکا ہے۔ اس کے ستارے اچھے تھے کہ وہ زخمی ہونے کے باوجود بچ نکلا ورنہ تم لوگوں کے باپ بم کے دھماکے میں اس کے بدن کے چیتھڑے بھی اڑ سکتے تھے۔ چاہو تو تم اپنے چیف سے میری ان باتوں کی تصدیق کر سکتے ہو۔"

"تم اپنے کارنامے سرانجام دے سکتے ہو مگر میں ایسی کوئی کوشش بھی نہیں کر سکتا۔" گیری ہارٹ کی آواز واضح طور پر نرم اور دھیمی ہو گئی۔ شاید اسے اپنی کمزوریوں اور نازک پوزیشن کا اندازہ ہو گیا تھا۔ وہ کہہ رہا تھا "ہم لوگوں کے لیے وہ شجر ممنوعہ ہے۔ میں جو کچھ جانتا تھا، وہ تم کو بتا چکا ہوں۔ جو کام میرے بس سے باہر ہے، وہ میں کسی بھی صورت میں نہیں کر سکتا۔ تمہاری دھمکیاں بھی مجھے مجبور نہیں کر سکیں گی۔"

"اس کا مطلب یہ ہوا کہ تم میرے لیے راس المیڈا سے نہیں ٹکرا سکتے لیکن دوسرے کام کر سکتے ہو؟" میں نے ایک فوری خیال کے تحت گیری ہارٹ سے سوال کیا۔

"سچ پوچھو تو میں تمہارے لیے کچھ بھی نہیں کرنا چاہتا۔ تم نے جیف فرز کے معاملے میں مجھے بہت چالاکی کے ساتھ جذباتی شکنجے میں جکڑا ہے۔ پہلے اس کی نیم سوختہ جذباتی مجھ تک پہنچائی پھر تشدد کر کے اس کا حشر خراب کیا اور آخر میں اس سے میری بات کرا دی۔ اس کی آواز سنتے ہی میری عقل پر پردہ پڑ گیا اور میں تمہارے جال میں پھنس گیا۔" اس مرتبہ پھر اس کی آواز تلخ ہوتی جا رہی تھی جیسے جذباتی لمحات میں بھی یہ بھول بیٹھا تھا کہ تم کیسے قاتل اور بلیک میلر ہو۔"

"میرے لیے اس بات سے کوئی فرق نہیں پڑتا کہ تم میرے بارے میں کیا سوچتے ہو۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر تیزی سے کہا "تم دونوں میری نظروں میں ہو۔ میں جب چاہوں، تمہیں پکڑ سکتا ہوں۔ تمہیں چارا بنا کر کھلے میدان میں ڈالا گیا ہے تاکہ میں تمہارے پیچھے لگا رہوں اور راس المیڈا کو آزادی سے اپنا کام کرنے کا موقع مل جائے۔ شاید تمہیں معلوم ہو گا کہ وہ بذات خود

کے نائین نامی کسی منصوبے میں دلچسپی لے رہا ہے۔"
دوسری طرف لمحہ بھر کے لیے خاموشی چھا گئی۔ میرا دل کنپٹیوں میں دھڑکنے لگا۔ میں نے بہت سوچ سمجھ کر گیری ہارٹ سے وہ نازک سوال کیا تھا اور میرے اگلے قدم کا انحصار گیری ہارٹ کے جواب پر تھا۔
"میرے لیے یہ نام اجنبی ہے۔" آخر کار ہارٹ لہجے میں اس کا حوصلہ شکن جواب سنائی دیا۔
اس کے انکار پر میں اندر ہی اندر تلملا کر رہ گیا۔ مجھے معلوم تھا کہ وہ اس بارے میں سفید جھوٹ بول رہا تھا۔ اس کالا سکی ایپٹس واپس مل جانے کے بعد راس المیڈا نے بلیک ہاک سے کے نائین کے بارے میں مکمل کر بات کی تھی جو میں نے اپنے کانوں سے سنی تھی۔ یہ ممکن ہی نہیں تھا کہ گیری ہارٹ نے وہ گفتگو نہ سنی ہو مگر میری مجبوری یہ تھی کہ میں ایپٹس پر سنی ہوئی کسی بات کا حوالہ نہیں دے سکتا تھا۔
"گیری! تم مجھے فریب نہیں دے سکتے۔" میں نے تلخی سے کہا۔ "میں بہت اچھی طرح جانتا ہوں کہ تم کن باتوں سے باخبر ہو اور کون سی باتیں تمہارے علم میں نہیں ہیں۔ تم مجھے بلیک میلر اور قاتل قرار دے چکے ہو مگر میں تم سے معاملاتی انداز میں بات کر رہا ہوں۔ تم مجبور کرو گے تو پھر مجھے بلیک میلر ہی بننا پڑے گا۔"
"یہ الفاظ کا ہیر پھیر ہے۔ تمہاری معاملت میری سمجھ سے باہر ہے۔ تم میری مرضی کے خلاف مجھ پر دباؤ ڈال کر جو کچھ اگلوانا چاہ رہے ہو، وہ تمہارے مفاد میں تو ہو سکتا ہے 'میرے مفاد میں ہرگز نہیں ہوگا اور یہی بلیک میلنگ ہوتی ہے۔ ابھی میں نے تم کو صرف لیک ہاک کا فون نمبر دیا تھا اور تم مجھے اسی کی مخبری کی دھمکی دے رہے ہو۔ میں جانتا ہوں کہ میں تم سے جتنا کھلوں گا' اسی قدر پھنستا چلا جاؤں گا۔"
"بات سمجھنے کی کوشش کرو۔ ہم دونوں ایک دوسرے کے دوست یا رشتے دار نہیں ہیں۔ ہمارے صرف مفادات مشترک ہیں۔" اس کے وکیل انداز ہوتے ہی میں نے تیزی سے اس کی بات کاٹ کر اپنی تصحیح کرتے ہوئے کہا "یا یوں سمجھ لو کہ ہمارے مفادات ایک دوسرے سے متصادم ہیں اس لیے ہماری ساری باتیں مفادات کے گرد گھومتی رہیں گی۔ یہ تمہاری بدقسمتی ہے کہ اس معاملے میں مجھے تمہارے اوپر بالادستی حاصل ہے۔ تم تعاون نہیں کرو گے تو راس المیڈا کو نقصان پہنچانے کے لیے مجھے تمہارے لیے بھی مشکلات پیدا کرنی پڑیں گی۔ تھوڑی دیر پہلے تم مجھے اپنا شریف دشمن قرار دے کر میرے رویے کی تعریف کر چکے ہو۔ یوں سمجھو کہ جیف طرکی جان بخشی کا حساب بے باق ہو جائے گا۔ اس کے بعد تمہیں اختیار ہوگا کہ تم مجھے دیکھتے ہی کوئی رعایت دیے بغیر ہلاک کر دو۔ میں تم سے کوئی شکوہ نہیں کروں گا۔"
"تم راس المیڈا کو بھول کر اچانک کے نائین کے پیچھے کیوں پڑ گئے ہو؟" گیری ہارٹ کی آواز شکست خوردہ سی ہو گئی "میں نے ان کاغذات کے بارے میں سنا ہے لیکن وہ میری دسترس سے باہر ہیں۔"
کاغذات کے لفظ پر میں بری طرح چونک پڑا۔ گیری ہارٹ کے اس اشارے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ راس المیڈا کی کوئی زبانی کلامی سازش نہیں تھی بلکہ وہ کوئی تحریری منصوبہ تھا۔
"مجھے ان کاغذات کی ایک نقل درکار ہے۔" میں نے اپنے لہجے سے کسی قسم کی حیرت کا اظہار کیے بغیر پرسکون سے مطالبہ کیا۔ "اس کام کے بعد میں تم پر کسی اور کام کے لیے دباؤ نہیں ڈالوں گا۔"
"مجھے بہلانے کی کوشش مت کرو۔ میں جانتا ہوں کہ تمہارا اگلا مطالبہ زیادہ سخت ہوگا۔ مجھے اعتراف ہے کہ میں نے کے نائین کا ذکر سنا ہے لیکن مجھے نہیں معلوم کہ وہ کاغذات کہاں ہیں۔ میں تم سے کوئی وعدہ نہیں کر سکتا۔"
"میں تم سے کوئی وعدہ نہیں' صرف تعاون کی یقین دہانی چاہتا ہوں۔ کیا تم یہ بتا سکتے ہو کہ تم نے کے نائن کا ذکر کہاں اور کس کی

زبان سے سنا تھا؟ ہو سکتا ہے کہ میں اپنے ذرائع سے اس بارے میں کامیابی حاصل کرلوں.... ایسی صورت میں تمہاری خود بخود تلافی ہو جائے گی۔"

"یہ مجھے یاد نہیں" اس نے ایک مرتبہ پھر سفید جھوٹ بولا۔ "میرا خیال ہے کہ میں نے واشنگٹن میں کے ڈان کے بارے میں کچھ اڑتی اڑتی باتیں سنی تھیں۔ اب میں اپنے ذہن پر زور دینے کے ساتھ جیف ملر سے بھی دوبارہ خیال کروں گا۔ مجھے کوئی بات یاد آگئی یا کوئی سراغ مل گیا تو میں فوراً تمہیں مطلع کردوں گا۔ تم مجھے اپنا فون نمبر دے دو۔"

اس کی مکاری پر میرا خون کھول اٹھا۔ وہ کے ڈان کے بارے میں انجان بننے کے ساتھ ساتھ نہایت معصومیت سے میرا سراغ حاصل کرنا چاہ رہا تھا۔ شاید وہ اس وقت بھول رہا تھا کہ اس کا مدمقابل اتنا احمق نہیں ہے۔

میں نے بھی مات کھائے بغیر بہت سادگی سے کہا "جیف ملر تمہیں بتائے گا کہ میں اپنے فون والے ٹھکانے پر زیادہ وقت نہیں گزارتا۔ جیف نے پوری ایک رات وہاں تنہا رہ کر گزاری تھی۔ میں جہاں رہتا ہوں' وہاں فون کی سہولت نہیں ہے۔ تم مجھے وقت دے دو میں تمہیں دوبارہ فون کرلوں گا۔"

"یہ حافظے کی بات ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ابھی تم سے بات ختم کرتے ہی میرے ذہن میں روشنی کا کوئی کوندا لپکے اور مجھے ہر بات یاد آجائے اور نہ آئے تو کئی روزوں تک شاید نہ آئے۔ یہ میرا وعدہ ہے کہ کے ڈان کے بارے میں میرا ذہن تازہ ہوگیا تو میں تم سے کوئی بات نہیں چھپاؤں گا۔"

"تمہاری باتوں سے ظاہر ہو رہا ہے کہ تم ہیر پھیر کرنے کے چکر میں ہو مگر میں تمہیں سوچنے کا ایک موقع دینا چاہتا ہوں۔ تم اچھی طرح سوچ لو' ہو سکتا ہے کہ کسی وقت تمہارے چیف یا بلیک ہاک نے اس بارے میں کوئی بات کی ہو۔ میں کل کسی وقت تم کو دوبارہ فون کروں گا۔"

میں اسے خوف اور بے یقینی کی کیفیت میں مبتلا کرنا چاہ رہا تھا اس لیے میں نے اس کا جواب سننے کی زحمت کیے بغیر اچانک فون کا سلسلہ منقطع کردیا۔ ویرا نے بھی ریسیور کریڈل پر رکھ دیا۔

"کیری وارث نے اپنی ساری عمر گھاٹ گھاٹ کا پانی پیا ہے" وہ جیف ملر کی زندگی بچانے کے واسطے واقعی جذباتی ہو رہی تھی ورنہ وہ اتنی آسانی سے گرفت میں آنے والوں میں سے نہیں ہے؟" ویرا نے مایوسی کے عالم میں کہا۔ "وہ کسی بھی قیمت پر کے ڈان کے بارے میں زبان نہیں کھولے گا۔"

"تم دیکھتی جاؤ۔ ابھی میرے پاس اور بھی راستے ہیں" میں نے پورے اعتماد سے کہا "بلیک ہاک کا فون نمبر میرے پاس موجود ہے۔ کل سلطان شاہ متعلقہ ٹیلی فون ایکسچینج میں جائے گا اور وہاں کے کسی اہل کار کو چند نوٹ دے کر بلیک ہاک کا پتا نکال لائے گا۔ پھر تم دیکھنا۔"

میری بات ٹیلی فون کی گھنٹی بجنے کی وجہ سے ادھوری رہ گئی۔ میں نے غیر ارادی طور پر ہاتھ آگے بڑھایا تھا لیکن مجھ سے پہلے سلطان شاہ نے ریسیور اٹھالیا۔ میں نے جھپٹ کر دوسرا والے ایکسٹینشن کا ریسیور اٹھالیا۔

"اچھا ہوا کہ تمہارا فون آگیا" سلطان شاہ دوسری طرف کی آواز سن کر چکا۔ "ویرا کافی دیر تک تمہارا نمبر ملاتی رہی لیکن تمہاری لائن مصروف تھی۔"

"اور اب کافی دیر سے تمہارا نمبر انگیج تھا" اول خان کی شناسا آواز میرے کانوں سے ٹکرائی "یہ بتاؤ کہ اس وقت ذکی کہاں ہے؟"

"یہیں فلیٹ میں موجود ہے" سلطان شاہ نے مجھے آنکھ مار کر ماؤتھ پیس میں کہا "چاہو تو میں لمحہ بھر میں اسے فون پر بلا سکتا ہوں' وہ تمہاری طرف سے بدترین غلط فہمی کا شکار ہو چکا ہے۔"

"اسے بلانے کی ضرورت نہیں" اول خان کی ناگوار آواز سنائی دی "مجھے یقین ہے کہ وہ میری مجبوریوں کو سمجھ رہا ہوگا۔ اس سے کہو کہ وہ گھر پر رہے۔ کچھ اہم افراد آج رات اس سے ملنے کے خواہاں ہیں۔"

میں نے ہاتھ کے اشارے سے سلطان شاہ کو انکار کرنے کی ہدایت کی اور وہ ماؤتھ پیس میں کہنے لگا۔ "میں تمہارا پیغام ذکی تک پہنچا دوں گا مگر یہ رہنا یا نہ رہنا اس کی مرضی پر منحصر ہوگا۔ آج کل اس پر خوف طاری ہے اور اس نے حلیہ بدلا ہوا ہے۔ وہ بات بات پر ہم لوگوں سے لڑ رہا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ تمہارے پیغام کے ردعمل میں وہ اسی وقت فلیٹ چھوڑ کر شہر کی سڑکیں ناپنے نکل جائے۔ ہم میں سے کوئی بھی اسے نہیں روک سکے گا۔"

اس دلچسپ ترین داستان کے بقیہ واقعات پندرھویں حصے میں ملاحظہ فرمائیں جو جولائی 2005 میں شائع ہوگا

# موت کے سوداگر

## اقلیم علیم

ایک نوجوان کی خون
نوشت ان لے منشیات کے عالمی
اسمگلروں کے خلاف ذاتی طور پر محاذ کھولا
اور وطن عزیز سے ان ملک دشمنوں کا صفایا کرنا
اپنا ایمان بنالیا۔ شہر، شہر، ملک ملک، اور براعظم براعظم
اپنے مشن کی تکمیل کے لیے خاک اڑانا اس نوجوان کا
شغل ہو گیا مگر موت کے سوداگر بھی تو اس کی جان
کے دشمن بن گئے۔ انہوں نے بھی اپنی طرف
سے کوئی کسر نہیں چھوڑی۔ ایک جنگ
جو ابھی جاری ہے۔

"ہو سکتا ہے کہ وہ میری وجہ سے ذہنی پراگندگی میں مبتلا ہو کر الٹا الوٹ پٹانگ حرکتیں کرتا رہا ہو۔" میں نے اس کی بات پورے دھیان سے سنی تھی لیکن اس وقت پاس ذہن میں زیلی کے سوال کا کوئی جواب نہیں تھا۔ میں اس سے غیر ضروری باتیں کر کے اپنے فرائض منصبی سے بے مقصد انحراف نہیں کر سکتا تھا اس لیے میں نے کچھ کہے بغیر فون بند کر دیا مگر اس کا یہ سوال میرے ذہن میں بیٹھ چکا تھا۔ میں نے فوراً ہی اس پر کام شروع کر دیا تھا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ اب تم زیلی کے سوال کا جواب حاصل کر چکے ہو؟"

"نہیں!" میرے لیے اول خان کا جواب مایوس کن ثابت ہوا۔ وہ کہہ رہا تھا "میونسپل ریفرنس لائبریری بند ہو چکی ہے۔ میں اپنے دوست کے گھر کے فون نمبر سے لاعلم ہوں۔ میرا بدن تیز بخار میں پھنک رہا ہے اور آنکھوں کے سامنے تاریک دائرے ناچ رہے ہیں۔ میں پاک کالونی میں اپنے دوست کے گھر خود تو پہنچ سکتا ہوں مگر اس کے سیٹ سے واقف نہیں ہوں۔ اس وقت میری بیماری میرے پاؤں کی زنجیر بن گئی ہے مگر پھر بھی میں نے اپنی سی ساری کوششیں کی ہیں۔ یہ ان ہی کا نتیجہ ہے کہ کچھ لوگ زیلی سے ملنا چاہتے ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ ہیروئن کا مالی زہر ایک بار پھر ہمارے اہم قومی منصوبے کی جڑوں میں سرایت ہونے والا ہے۔ اس وقت زیلی کو اشتعال اور غصے کے بجائے عقل سے کام لینا چاہیے۔"

"میرا خیال ہے کہ یہ باتیں تم ہی اس کے دماغ میں بٹھا سکتے ہو۔ وہ تمہاری بات نہیں ٹالے گا۔"

"اگر یہ اس کی ضد ہے تو میں اپنی ہار مانتا ہوں۔ اسے فون پر بلاؤ۔" اول خان کی آواز پر نقاہت غالب آ گئی۔

میرے ریسیور میں بار تھم چکی نہیں تھا۔ میں نے وہ غزالہ کو تھما دیا اور پلٹ کر سلطان شاہ سے ریسیور لے لیا۔

"میں زیلی بول رہا ہوں۔" میں نے سرد اور سپاٹ لہجے میں وہ ٹھہر ٹھہر کر کہا تو مجھے خود ہی اپنی آواز اجنبی معلوم ہو رہی تھی لیکن اول خان کے دماغ میں سمائے ہوئے فرض شناسی کے بھوت کو اتارنے کے لیے میرا رویہ ناگزیر تھا۔

"سنا ہے کہ تم مجھ سے بہت ناراض ہو۔ شاید تمہاری یہ خفگی بجا ہے۔ میں اپنی کسی بھی غلطی پر تم سے معافی چاہتا ہوں۔ میں نے اب تک جو کچھ کیا وہ میرے اور تمہارے مفاد میں تھا۔"

"اس تمہید کی کوئی ضرورت نہیں۔ میں سمجھتا ہوں کہ تم ایک ذمے دار افسر ہو۔ تمہیں قاتلوں اور مجرموں سے دور ہی رہنا چاہیے۔ آگ اور تیل یک جا ہو جائیں تو سب کچھ جل کر خاک ہو جاتا ہے۔ کچھ بھی باقی نہیں بچتا۔ تم مجھے صرف یہ بتاؤ کہ اس وقت تم نے اپنی احتیاط کو خیرباد کہہ کر مجھے فون پر کیوں بلایا ہے۔"

میں اُس کی بات کاٹ کر بے رحمی سے اپنے دل کی بھڑاس نکالتا ہی چلا گیا۔ اول خان نے بھی مجھے ٹوکنے یا روکنے کی کوئی کوشش نہیں کی۔

"مجھے تم سے یہ امید نہیں تھی" میرے خاموش ہونے پر اول خان بولا تو اس کی آواز رندھی ہوئی تھی "میں اپنے دل کی گہرائیوں سے تمہارا مداح ہوں۔ میں نے تمہیں قاتل اور مجرم تو کیا کبھی برا بھی نہیں سمجھا لیکن میں اپنے فرض سے مجبور ہوں۔ میں اپنی کلائیاں توڑنے کی ہمت نہیں رکھتا اور نہ اپنے ہاتھوں سے تمہیں ہتھکڑیاں لگا سکتا ہوں۔ میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ مجھے اپنی ملازمت پر بحال کرکے تمہاری گرفتاری پر مامور کردیا گیا ہے۔ میں اس کڑے امتحان میں سرخ رُو رہنا چاہتا تھا۔ اپنے فرض سے منہ موڑے بغیر دوستی نبھانے کی کوشش کررہا تھا لیکن تم نے اس وقت میرا چہرہ توڑ دیا۔ تمہاری ضد کی وجہ سے میں تم سے بات کررہا ہوں ورنہ اس وقت بھی حالات جوں کے توں ہیں۔"

"میں تمہاری دل آزاری پر معافی چاہتا ہوں۔ یہ باتیں بعد میں ہوسکتی ہیں۔ یہ بتاؤ کہ اس وقت تم مجھ سے کیا چاہتے ہو؟" میں کوشش کے باوجود اپنے لہجے میں کوئی گرم جوشی پیدا کرنے میں کامیاب نہیں ہوسکا۔

"کے ٹائن کے سلسلے میں آج رات کچھ لوگ تم سے ملنا چاہ رہے ہیں۔"

"وہ کون ہیں اور مجھ سے کہاں ملنا چاہتے ہیں؟" میں نے اسی لب و لہجے میں پوچھا۔

"وہ ذمے دار لوگ ہیں اور تمہارے گھر پر آئیں گے" اول خان نے کہا "نمازی ان کا پاس ورڈ ہوگا۔"

پاس ورڈ کا ذکر آتے ہی میرا ماتھا ٹھنک گیا اور میں نے سختی سے کہا "میں کسی پاس ورڈ کو نہیں مانتا۔ تم ان کے ساتھ موجود ہوگے تو میرے گھر کے دروازے کھل جائیں گے ورنہ انہیں دروازے سے لوٹا دیا جائے گا۔"

"یہ مصلحت اور مجبوری ہے۔ میں ان کے ساتھ نہیں آسکتا" اس نے مجھے سمجھانا چاہا "تمہیں اندازہ نہیں ہے کہ اس وقت میرے گرد کیسا بھیانک جال بُنا ہوا ہے۔ میں اپنی پچھلی رخصت میں صرف اس لیے کامیاب ہوسکا کہ بیماری کی وجہ سے گھر میں پڑا ہوا ہوں۔ اس حالت میں، میں خود بھی گھر سے نہیں نکلنا چاہتا۔"

"یہ کیسے ذمے دار افراد ہیں جو مجھ سے ملنے کے لیے آنا چاہتے ہیں لیکن مصلحتوں اور مجبوریوں کے جال نہیں توڑ سکتے۔ جو لوگ تمہیں سازشوں کا ایندھن بننے سے نہیں بچا سکتے، وہ راس الیڈا سے کس بل بوتے پر ٹکر لینا چاہ رہے ہیں۔ تمہارے بغیر کوئی بھی ادھر آیا تو مایوس ہوکر لوٹے گا۔ تم راستے کا کوئی بے نام پتھر نہیں ہو جسے ہر شخص ٹھوکریں مار کر ادھر اُدھر لڑھکاتا رہے۔ کے ٹائن کے سلسلے میں ہم چاروں بھی بہت کچھ کرسکتے ہیں اور میں نے اس کی داغ بیل ڈال دی ہے۔ کوئی اور ہمارے ساتھ آنا چاہتا ہے تو پہلی شرط یہ ہے کہ وہ تمہارا وقار بحال کرانے کے بعد اُسے ہم چوروں اور دشمنوں کے ہاتھوں میں پھنس کر بے بس ہوجانے والوں سے رتی برابر بھی مختلف نہیں کروں گا۔"

"تم بے لگام ہورہے ہو" اول خان نے مجھے تنبیہہ کی "تمہارے پاس آنے والے میرے مسائل کے ذمے دار نہیں ہیں۔ وہ الگ ہی کہانی ہے۔ یہ لوگ ہمارے ہمدرد اور ہم نوا ہیں۔ تمہاری عزت کرتے ہیں۔ تم نے اس ملک کو ہیروئن فروشوں کی بھیانک اور تخریبی سازشوں سے بچانے کے لیے جو بھرپور کردار ادا کیا ہے اس کا احترام کرتے ہیں۔ انہوں نے میری باتوں کو اہمیت دی ہے۔ ان ہی اسباب کی بنا پر وہ تم سے ملنا چاہ رہے ہیں۔"

"کے ٹائن کی طرح تمہارا مسئلہ بھی میری نظروں میں بہت اہم ہے" میں نے کہا "اسے صرف اول خان کا مسئلہ مت سمجھو۔ یہ پاکستان کے ہر درد مند، حساس اور فرض شناس شہری کا مسئلہ ہے۔ کب تک اچھے لوگوں کے گلے میں شکوک و شبہات کے طوق ڈال کر ان کی پیش قدمی کے راستے مسدود کیے جائیں گے؟ کچھ لوگوں نے اپنی گردنیں بچانے کے لیے تم کو راس الیڈا کے مفادات کا آلۂ کار بننے پر مجبور کردیا ہے۔ کیا یہ ذلت اور بے ضمیری کی انتہا نہیں ہے کہ تم غلط بات کو صحیح اور صحیح بات کو بالکل غلط کہنے پر مجبور کردیے گئے ہو؟"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" اول خان کی دھیمی اور پُرسوز آواز ابھری "میں نے اپنے معاملے پر اس زاویے سے سوچا ہی نہیں تھا۔ اسپیشل ٹاسک فورس کو البرٹو ریلیما جیسے غداروں سے پاک کیا جاچکا ہے تو پھر ایسے مصلحت آمیز فیصلوں کا کوئی جواز نہیں رہتا۔ آج میں عتاب میں ہوں، کل دوسروں کے ساتھ بھی ایسا ہی کھیل دہرایا جاسکتا ہے۔ مجھ سے غلطی یہ ہوئی کہ میں نے اپنے دوستوں سے تمہاری اور کے ٹائن کی باتیں کیں لیکن اپنی مجبوریوں کا کوئی ذکر نہیں کیا۔ انہوں نے مجھے ساتھ لے کر تمہارے گھر آنے کا ارادہ ظاہر کیا تھا لیکن میں نے فوراً ہی شدید علالت کا بہانہ کرکے ان سے معذرت کرلی۔ یہ میرا مزاج نہیں ہے۔ مجھے چار کندھوں پر سوار ہوکر، اسٹریچر پر بھی آنا پڑا تو میں ضرور آؤں گا۔ اگر کے ٹائن کا تعلق ابھی بنگلہ گھر سے ہی ہے تو میں دور رہ کر تماشا نہیں دیکھ سکتا۔ میں آؤں گا اور ضرور آؤں گا۔ اس وقت تم نے مجھے جھنجھوڑ

کر رکھا ہے۔ شاید ہماری صفوں میں البرٹو ر ملیبا کے بعد بھی کوئی کالی بھیڑ باقی رہ گئی ہے۔ راس المینڈا کا سر توڑنے کے ساتھ ساتھ ہمیں اس کی بھی سرکوبی کرنی پڑے گی۔"

"اپنے دوستوں سے دوبارہ بات کرو۔ میں تمہارے پیغام کا منتظر رہوں گا۔" میں نے کہا۔

"مجھے اب بات کھولنی ہی پڑی ہے۔ وہ ملٹری سیکرٹ سروس والے ہیں۔ مجھے یقین ہے کہ اندر کی خبر کی کمائیوں سے باخبر ہونے کی راہ ہر خرابی کو سختی سے کچل دیں گے۔ فرزالہ سے کہہ دینا کہ میں تم لوگوں کی طرف آیا تو اس کے ہاتھ کی بنی ہوئی چائے ضرور پیوں گا۔ وہ چائے بہت اچھی بناتی ہے۔"

"فکر مت کرو۔ یہاں تمہیں چائے کے ساتھ بہت کچھ اور ملے گا۔ اور ہاں، اب تمہاری کھوپڑی پر جمی ہوئی برف پگھلنی شروع ہوگئی ہے تو ایک کام اور کرا دو ورنہ مجھے کل صبح تک انتظار کا عذاب سہنا پڑے گا۔"

"اس وقت تم نے اپنی زہر میں بجھی ہوئی آواز سے مجھے بہت حوصلہ دیا ہے۔ جو کہو گے وہ کر گزروں گا۔"

"یہ ایک فون نمبر ہے" میں نے بلیک ہاک کا فون نمبر بتانے کے بعد کہا "مجھے پتا درکار ہے۔ یہ کام جلد از جلد ہو جانا چاہیے۔"

"فکر مند ہونے کی ضرورت نہیں۔۔۔ کیسا یہ اس بھوری رہشت گرد کا نمبر نہیں ہے؟"

"وہ بھی جلد ہی گرفت میں آجائے گا۔ یہ نمبر اس کا نہیں ہے" میں نے گول مول جواب دیا۔

"بعض اوقات آپ کمال کرتے ہیں" فون کا سلسلہ منقطع ہونے پر فرزالہ والہانہ خوشی سے بولی "آپ نے جس لہجے اور خشک انداز میں گفتگو کا آغاز کیا تھا اس سے یہ ظاہر ہو رہا تھا کہ آج آپ اول خان سے ہمیشہ کے لیے قطع تعلق کرنے کا تکلیف دہ فیصلہ کر چکے ہیں لیکن ان مذاکرات کا آخری نتیجہ حیران کن ثابت ہوا۔"

"مجھے خود بھی امید نہیں تھی کہ ایس ٹی ایف کے سخت ڈسپلن میں جکڑا ہوا ذہن اتنی آسانی سے آزاد روی پر آمادہ ہو جائے گا" میں نے ہنستے ہوئے کہا "آنے والی رات ایس ٹی ایف میں تغیر کی رات ثابت ہوگی۔"

"یہ سب ہو رہا ہے اور پھر بھی تم مجھے سمجھنے کی کوشش کرتے ہو کہ اسپیشل ٹاسک فورس کوئی سرکاری تنظیم نہیں ہے۔" زریا نے قہر بھری نظروں سے مجھے گھورتے ہوئے کہا۔ میرے اور اول خان کے مذاکرات سنے تھے اس لیے اس کا برہم ہونا فطری تھا "اگر وہ سرکاری ادارہ نہیں ہے تو ملٹری سیکرٹ سروس والے کیا کر سکیں گے؟"

"آئین اور قانون کے سہارے پروان چڑھنے والے ریاستی اداروں کی طاقت لرزہ خیز ہوتی ہے۔ یہ آہنی ہاتھ جس پر بھی پڑجاتے ہیں اس کے سارے کس بل نکال دیتے ہیں۔ ریاستی ادارے ایس ٹی ایف کے وجود سے بے خبر نہیں ہیں۔ اب وہ چشم پوشی کرنے کے بجائے بگڑے ہوئے معاملات کی گرفت کریں گے تو خاصی دلچسپ کہانیاں سامنے آئیں گی۔"

بمشکل بیس منٹ بعد اول خان کا دوسرا فون آگیا۔ مجھے فون نمبر کے ابتدائی ہندسوں سے اندازہ ہوگیا تھا کہ بلیک ہاک ڈیفنس کے علاقے میں رہ رہا تھا۔ اول خان نے میرے اس اندازے کی توثیق کردی۔ اس نے بلیک ہاک کے گھر کا پتا لکھوانے کے بعد یہ خوش خبری بھی سنائی کہ اس نے ملٹری سیکرٹ سروس والوں سے بات کرلی تھی۔ انہوں نے اسلام آباد میں گیری ہارٹ کی سرگرمیوں اور بعض ناروا فیصلوں کے خلاف فوری چھان بین شروع کرانے کا وعدہ کرتے ہوئے اول خان کو اپنے ساتھ میرے پاس لانے کا فیصلہ کرلیا تھا۔ اس ٹیم کے سربراہ کو اسلام آباد سے کراچی پہنچنا تھا اس لیے مجوزہ ملاقات کا وقت نو بجے شب رکھا گیا تھا۔

"کراچی میں ہمیشہ غیر ملکیوں کی بھاری تعداد رہتی رہی ہے۔" اول خان کی دوسری کال کے بارے میں تبادلۂ خیال ختم ہونے کے بعد زریا نے کریدنے والے انداز میں کہا "ڈی ایچ اے اور اس سے ملحقہ علاقوں کے ساتھ ساتھ باتھ آئی لینڈ غیر ملکیوں کے پسندیدہ رہائشی علاقے ہوا کرتے تھے لیکن اب جو بھی باہر سے آتا



ہے' مسٹر حارث عباس کا رخ کرتا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ ذہنیس رفتہ رفتہ غیر ملکیوں کا مخصوص اور مرغوب علاقہ بن جائے گا۔ اس رجحان کا کیا سبب ہو سکتا ہے؟"

"یہاں جدید ترین سہولتوں سے آراستہ خوب صورت' آرام دہ اور بڑے مکانات کی تعمیر کا سلسلہ جاری ہے" میں نے کہا "یہاں زائروں کے حساب سے کرائے بہت کم ہیں۔ لوگ ایک دوسرے کے معمولات میں دخل انداز ہوئے بغیر اپنی اپنی دنیا میں مگن رہنے کے عادی ہیں۔ علاقہ صاف ستھرا اور مکین خوش حال ہیں۔ یہی اسباب ہیں جو غیر ملکیوں کے لیے پرکشش اور اہم ثابت ہوتے ہیں۔"

"تو پھر اب بلیک ہاک کے بارے میں کیا ارادہ ہے؟ وہ یہاں سے زیادہ دور نہیں ہے" دریا نے پوچھا۔

"اس وقت پانچ بجنے والے ہیں" میں نے اپنی رسٹ واچ پر نظر ڈالتے ہوئے کہا "ہمارے پاس تین گھنٹے ہیں۔ اس وقفے میں بلیک ہاک کے ٹھکانے کا ایک چکر لگایا جا سکتا ہے لیکن وہاں کوئی اور کھیل شروع ہو گیا تو ہم مقررہ وقت پر یہاں واپس نہیں لوٹ سکیں گے۔ یہ کام بعد میں ہی ٹھیک رہے گا۔"

میں نے دریا کو تو جواب دے کر خاموش کر دیا لیکن میرا ذہن بلیک ہاک ہی میں الجھا رہا۔ گیری پارسنز اگر کے ٹائن سے بے خبر نہیں تو بہت زیادہ باخبر بھی نہیں تھا۔ میں راس المینڈا کی زبانی سن چکا تھا کہ اسے کے ٹائن سے الگ ہی رکھا جا رہا تھا۔ ایسی صورت میں صرف چار افراد باقی رہ جاتے تھے جن پر ہاتھ ڈال کر کے ٹائن مشن کے بارے میں اہم معلومات حاصل کی جا سکتی تھیں۔

ان میں سے راس المینڈا' کریے ہاک اور وائٹ ہاک کے ٹھکانے نامعلوم تھے' صرف بلیک ہاک میرے سامنے تھا۔

میں فلیٹ کی بند اور محدود فضا سے اکتا کر اپنے کمرے کا دروازہ کھول کر کشادہ اور ہوادار بالکنی میں جا بیٹھا جہاں نازیہ نے مکینوں کی ہوا خوری کے لیے دو آرام دہ کرسیوں کے ساتھ ایک چھوٹی سی میز کا بندوبست بھی کیا ہوا تھا۔

"آپ کچھ فکرمند نظر آ رہے ہیں" چند ثانیوں بعد غزالہ نے وہاں پہنچ کر سنجیدہ لہجے میں کہا۔

"ہم جن حالات سے گزر رہے ہیں ان میں فکرمند نہ ہونا حیران کن ہو گا۔ میں سوچ رہا ہوں کہ وقت بیکار کرنے کے بجائے بلیک ہاک کے مکان کا ایک چکر لگا ہی لیا جائے۔ وہاں کوئی بات بن گئی تو آٹھ بجے کی میٹنگ نتیجہ خیز ثابت ہو سکے گی ورنہ معاملہ نشستند و گفتند و برخاستند سے آگے نہیں بڑھ سکے گا۔"

"تو کیا وہ لوگ بلاوجہ ہی یہاں تک دوڑ لگا رہے ہیں؟" غزالہ نے حیرت سے پوچھا۔

"ہمیں بہت کچھ معلوم ہے' وہ لوگ اندھیرے میں ہیں۔ یہاں آ کر وہ ہماری کہانی سنیں گے اور ممکنہ سوالات وغیرہ کرنے کے بعد اپنا ایک خاکہ مرتب کریں گے لیکن میرا اکلوتا سوال ابھی تک جواب سے محروم ہے۔ ہمیں یہ معلوم نہیں ہو سکا کہ کیپ ٹاؤن کا اہم منصوبہ کے ٹائن میں شامل ہے یا نہیں۔"

"میری دانست میں اب یہ ایک رسمی سا سوال رہ گیا ہے۔ ملکوں لے اس ساحل پر ایٹمی بجلی گھر کے سوا کوئی اور اہم منصوبہ موجود نہیں ہے۔ راس المینڈا اور اس کے ذہنیوں کو ویران ریتیلے ساحل سے کیا دلچسپی ہو سکتی ہے؟"

"تخلیے میں کیا ہو رہا ہے؟" اسی لمحے سلطان شاہ نے اندر سے ہانک لگائی "اجازت ہو تو میں بھی اندر آ جاؤں؟"

"آ جاؤ!" میں نے دروازے کی طرف منہ کر کے جواب دیا۔ "یہاں نابالغوں سے کوئی پردہ نہیں ہے۔"

وہ بڑے برے سے منہ بناتا ہوا' ہماری خواب گاہ سے گزر کر برآمدے میں آ گیا۔

غزالہ نے اس کے لیے اپنی کرسی خالی کر دی۔ سلطان شاہ اس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر مغموم لہجے میں بولا "تم بیٹھ جاؤ۔ یہ نازیہ کا فلیٹ ہے۔ اس نے یہاں کا حساب کتاب اپنی سوچ کے مطابق رکھا ہوا ہے۔ ان دو میں سے ایک کرسی مردانہ ہے اور دوسری زنانہ۔ دونوں پر ایک ہی جنس کے افراد براجمان ہو گئے تو گڑبڑ ہو سکتی ہے۔"

"جب سے تم نے نازیہ کو اسٹیشن پہنچایا ہے' وہ مسلسل تمہارے ذہن سے چپکی ہوئی ہے" میں نے کہا۔

"یہ نہ بھولو کہ ہم اسی کے کرائے دار ہیں۔ وہ ہمارے ساتھ نرم دلی کا مظاہرہ نہ کرتی تو ہم اس وقت پورے شہر میں در در کی خاک چھانتے پھر رہے ہوتے۔ تم لوگوں نے آخر میں اس کے ساتھ جو سنگ دلانہ سلوک کیا تھا' میں اسے مشکل ہی سے بھول سکوں گا۔ وہ ایسی زیادتی کی مستحق نہیں تھی۔"

"میں تم سے اپنے اس سلوک کی معافی چاہتی ہوں" غزالہ نے جلدی سے کہا "صحیح یا غلط۔ جو ہونا تھا ہو گیا۔ نازیہ اس وقت رحیم یار خان میں مزے کر رہی ہو گی۔ اب اس کا ذکر بے سود ہے۔"

"آؤ!" میں نے اپنی جگہ چھوڑ کر سلطان شاہ کو دعوت دی "ہم ایک چکر لگا کر آتے ہیں۔"

"کہاں؟" اس نے بے ساختہ کھول کر حیرت سے پوچھا۔

"ہمیں میرے ساتھ چلے چلو۔ کالے عقاب کا گھونسلا دیکھ کر آتے ہیں۔"

وہ خوش ہو گیا۔ میرے اس پروگرام پر دریا نے بھی کوئی اعتراض نہیں کیا لیکن یہ تاکید ضرور کر دی کہ میں دور ہی دور سے اس کا گھر دیکھ لوں۔ ان سے کسی قسم کی چھیڑ چھاڑ کی ابتدا نہ کروں۔

فلیٹ سے روانہ ہوتے ہوئے میں نے حیرت طرح سے الجھا ہوا اپنی دریا کی تحویل میں دے دیا۔ وہ ایسے شعبدوں کے استعمال

سے بے خیال رانف تھی۔ اسے امید تھی کہ رات ہونے تک اس پر کوئی نہ کوئی پیغام ضرور سنا جا سکے گا۔

سلطان شاہ نے نیچے پہنچ کر گیراج سے گاڑی نکالی اور ہم دونوں خاموشی سے اپنی ہی مہم پر روانہ ہو گئے۔ بن سبٹ ملے وار لنذ کے تقریباً آخری سرے پر سلطان شاہ نے کار دائیں طرف موڑی کیونکہ ہمیں فلیٹ نمبر دو میں ٹینس کلب کے قرب و جوار میں ہی جانا تھا۔

اس علاقے میں سڑکوں اور گلیوں میں کسی سے رہنمائی کی امید نہیں تھی اس لیے میں دن کے اجالے کا فائدہ اٹھا کر احاطوں پر لگی ہوئی نیم پلیٹوں پر مکانات کے نمبر پڑھ کر سلطان شاہ کو راستوں کے بارے میں ہدایات دیتا رہا اور آخر کار ہم کو اپنی منزل بہت قریب محسوس ہونے لگی۔

سلطان شاہ نے کار کی رفتار بہت دھیمی کر لی۔ وہ علاقہ خاصا سرسبز اور رچا بسا نظر آ رہا تھا۔ سڑک پر اکا دکا افراد ہی نظر آ رہے تھے لیکن پھر بھی وہاں ویرانی کا احساس نہیں ہو رہا تھا۔ آخر ہم اس مکان کے سامنے پہنچ گئے جس کا نمبر اول خان نے دیا تھا۔ مکان کے بند پھاٹک کے باہر ایک خوش پوش چوکیدار مستعد انداز میں کھڑا ہوا تھا۔ ذیلی کھڑکی کے کھلے ہوئے حصے میں سے مجھے احاطے میں بند باڈی والے ایک ٹرک کی جھلک نظر آئی جس کا رخ پھاٹک کی طرف تھا۔ وہاں اکا دکا افراد بھی موجود تھے۔

رینگتی ہوئی گاڑی میں سے میں بس اسی قدر دیکھ سکا اور ایک اندیشے سے میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں۔ بلیک ہاک کی کمین گاہ میں ٹرک کی موجودگی کا یہ مطلب بھی ہو سکتا تھا کہ وہ وہاں سے کوچ کر رہا تھا۔

"اس مکان میں گڑبڑ معلوم ہو رہی ہے" آگے چل کر گاڑی کو ایک بغلی سڑک پر موڑتے ہوئے سلطان شاہ بڑبڑایا۔ "وہ مجھے کسی ٹرانسپورٹ کا بند کارگو ٹرک معلوم ہو رہا تھا۔"

"یہ تم کیسے کہہ سکتے ہو؟" میں نے بے ساختہ پوچھا "مجھے تو اس ٹرک پر کسی ٹرانسپورٹ کا نام یا نشان نظر نہیں آیا۔"

"نشان وغیرہ تو مجھے بھی نظر نہیں آیا بس اس پر نگاہ پڑتے ہی ایئرپورٹ کے احاطے پر دوڑنے والے ٹرک یاد آ گئے تھے۔ اس کے قریب کچھ نقل و حرکت بھی ہو رہی تھی" اس نے وضاحت کرتے ہوئے کہا۔

"اس کا مطلب ہے کہ وہ اس گھر سے نہیں بلکہ شہر سے ہی رخت سفر باندھ رہا ہے" میں نے پُرتشویش لہجے میں کہا "اگر ہم نے وہاں ادھر کا چکر لگایا تو باہر کھڑے ہوئے چوکیدار کی عقابی نظروں سے نہیں بچ سکیں گے۔"

"وہاں ادھر جانا مناسب نہیں ہوگا۔ مشتبہ کار کی موجودگی کی خبر پاتے ہی بلیک ہاک چوکنا ہو جائے گا۔"

"میرا خیال ہے کہ اس وقت ہم ٹھیک رہے ہیں" چند لمحوں

کے غور کے بعد میں نے چونک کر کہا۔

"یہ تم اپنے بارے میں کہہ سکتے ہو۔ میں تو بالکل ٹھیک ٹھاک ہوں" وہ بے پروائی سے بولا۔

"بے اختیار! وہ امریکا سے آیا ہوا ہے کوئی مقامی نہیں ہے۔ اسے نقل مکانی کے لیے اتنے بڑے ٹرک کی کیا ضرورت ہے؟ ایک سوٹ کیس اور زیادہ سے زیادہ ایک بریف کیس اٹھا کر کہیں بھی جا سکتا ہے۔"

"ہاں۔ یہ تو تم ٹھیک کہہ رہے ہو" وہ ٹھٹک اور قدرے حیرت سے بولا۔

"اس ٹرک میں وہاں یقیناً کسی قسم کا ممنوعہ سامان آیا ہے جو پوری رازداری سے اتارا جا رہا ہے۔"

"ہیروئن سے بھرا ہوا ٹرک تو نہیں ہو سکتا" وہ بے اعتباری سے بڑبڑایا۔

"ہیروئن سے بھرا ہوا ایک بریف کیس بھی لاکھوں ڈالر کی مالیت رکھتا ہے۔ یہ یقیناً کوئی بھاری سامان ہے جس کی رازدارانہ نقل و حرکت کے لیے بند آہنی باڈی والے ٹرک کی ضرورت محسوس کی جا رہی ہے۔"

"یہ کیسے پتا چلے کہ ٹرک کچھ لے کر آیا ہے یا یہاں سے لے جا رہا ہے؟" وہ متفکر نظر آنے لگا تھا۔

"ہمیں تھوڑا سا وقت برباد کرنا پڑے گا" میں نے سوچتے ہوئے کہا "ہمیں کسی ایسی جگہ رکنا چاہیے جہاں سے ہم بلیک ہاک کے مکان پر نگاہ رکھ سکیں اور پھر ٹرک کے باہر نکلتے ہی اس کے پیچھے لگ جائیں۔ ٹرک کی کمانیوں کا جھکاؤ خود ہی پوزیشن واضح کر دے گا۔ خالی ٹرک دور سے پہچانا جاتا ہے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" اس نے گاڑی گھماتے ہوئے کہا۔ "اس طرح ہم ٹرک کا نمبر اور نام و نشان بھی دیکھ سکیں گے۔ اگر ٹرک کا تعاقب کیا جائے تو اس کی منزل کا سراغ بھی لگایا جا سکتا ہے۔"

"ٹھیک ہوگا" میں نے رسٹ واچ میں وقت دیکھ کر متفکرانہ لہجے میں کہا "ہمیں بہرحال آٹھ بجے سے پہلے فلیٹ پر واپس پہنچنا ہے۔ ٹرک جلد نکل آیا تو اس کا پیچھا بھی کر لیں گے۔"

بلیک ہاک کے گھر کے آگے سے ہو کر آنے والی سڑک جس مقام پر ایک سہ راہے سے مل رہی تھی وہاں دائیں طرف علاقے کو پانی فراہم کرنے والا پمپ ہاؤس اور کنکریٹ کا بہت بلند اوور ہیڈ ٹینک موجود تھا۔ اس وقت ٹینک کے سائے میں دو مزدور نما افراد بیٹھے باتیں کر رہے تھے۔

سلطان شاہ نے اسی سہ راہے پر مقام پر گاڑی اس طرح کھڑی کی کہ بلیک ہاک کے گھر کی طرف جانے والی سڑک دور تک صاف نظر آ رہی تھی۔ سلطان شاہ نے انجن بند کر کے اپنی طرف کا دروازہ کھول دیا۔ میں نے سگریٹ سلگائی۔ وہاں ہم پر کسی قسم کا شک و شبہ

نہیں کیا جا سکتا تھا۔ دیکھنے والے زیادہ سے زیادہ یہ سمجھتے کہ کوئی ڈرائیور اپنے مالک کی لاعلمی میں وہاں ٹرک کرا کے کسی دوست سے گپ شپ لڑا رہا ہے۔

انتظار کے لمحات شروع ہوتے ہی وقت کی رفتار گویا یک لخت سست پڑ گئی۔ سورج آہستہ آہستہ مغرب کی طرف جھکتا جا رہا تھا۔ بلند و بالا جنگل اور درختوں کے سائے دراز ہوتے جا رہے تھے۔

بے کاری اور صبر آزما انتظار میں وقت گزارنے کے لیے ہمارے پاس بے سروپا باتیں کرنے کے سوا کچھ نہیں رہا تھا۔ جوں جوں وقت گزرتا گیا، ہم دونوں پر بھرپور بیزاری حملہ آور ہوتی گئی۔ سلطان شاہ بار بار منہ پھاڑ کر جمائیاں لے رہا تھا۔ اسے چائے کی شدید طلب نے ستایا ہوا تھا۔

"سبزے کی وجہ سے ابھی سے فضا میں مچھر منڈلانے لگے ہیں۔ اندھیرا پھیلنے کے بعد ان کے غول ہمارے اوپر حملہ آور ہو جائیں گے۔ آخر ہم کب تک یہاں بیٹھے رہیں گے؟"

"کم از کم ساڑھے سات بجے تک۔" میں نے اسے اپنا فیصلہ سنایا۔ "مچھروں سے خوف آ رہا ہے تو گاڑی کے دروازے اور کھڑکیاں بند کر لو۔ میں تمہاری سہل پسندی کی وجہ سے ہاتھ آیا ہوا ایک موقع نہیں گنوا سکتا۔"

"سہل پسندی!" اس نے احتجاج کیا۔ "شاید تمہیں علم نہیں کہ خدائی کا دعویٰ کرنے والے نمرود کا قاتل ایک مچھر ہی تھا جو اس کی ناک کے راستے دماغ میں گھس گیا تھا۔"

"اس کے پاس دماغ تھا اس لیے وہ مر گیا۔ تمہاری بالائی منزل خالی ہے، تمہیں ڈرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ ایک دو چکر کاٹ کر مچھر خود ہی باہر نکل آئے گا۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔

"تم یہ کیوں بھول رہے ہو کہ وہ ہر کام اپنی سہولت کے مطابق کریں گے۔" میرے مصنوعی اطمینان پر وہ جھلا گیا۔ "ہو سکتا ہے کہ لوڈنگ یا آن لوڈنگ کے بعد وہ ٹرک وہیں کھڑا رہے اور عملے کے لوگ آرام کرنے چلے جائیں۔ وہ رات گہری ہونے کے بعد ڈیڑھ دو بجے بھی نکل سکتے ہیں۔"

"ہونے کو تو یہ بھی ہو سکتا ہے کہ سرے سے رات ہی نہ ہو۔ سورج ڈوبتے ڈوبتے اچانک اوپر اٹھنا شروع کر دے اور ہر طرف تیز اجالا پھیلتا چلا جائے..... امکانات میں الجھ کر تم خواہ مخواہ اپنے ذہن کو تھکا رہے ہو۔ ہم ہر قیمت پر ساڑھے سات بجے واپس لوٹ جائیں گے۔ اس وقت تک ٹرک باہر نہ نکلا تو ہم میٹنگ سے فارغ ہو کر دوبارہ ادھر آئیں گے۔ ایک گھپلا سامنے آ رہا ہے تو ہم اسے نظر انداز نہیں کریں گے۔"

اس نے دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام لیا۔ "ابھی تو رات کالی ہوتی نظر آ رہی ہے۔"

"رات ہوتی ہی کالی ہے، مزید کیا کالی ہو گی؟" میں نے ہولے سے اس کے بال اپنی مٹھی میں پکڑ کر کہا۔ "اپنا دل چھوٹا نہ کرو۔ ہم نے اتنا وقت گزار لیا ہے۔ اب واپسی میں صرف ڈیڑھ گھنٹا باقی رہ گیا ہے۔ ضرورت پڑی تو دوبارہ میں اکیلا ہی آ جاؤں گا، تمہیں زحمت نہیں دوں گا۔"

اس روز قدرت بھی ہمارے صبر و تحمل کا پورا پورا امتحان لینے پر تلی ہوئی تھی۔ سات بج کر تین منٹ پر ہوا سوں کی دور تک پھیلی ہوئی قطار میں سے وہ ٹرک رینگتا ہوا نمودار ہوا پھر اس کا رخ ہماری طرف ہو گیا۔

سلطان شاہ نے اپنی طرف کا دروازہ بند کر کے انجن اسٹارٹ کیا اور کار کو وہاں سے دور لیتا چلا گیا تاکہ ٹرک والوں کو ہماری پہلے سے وہاں موجودگی کا علم نہ ہو سکے۔

ٹرک کے انجن کی آواز سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ خالی نہیں تھا بلکہ بلیک ہاک کے ٹھکانے سے کسی نامعلوم منزل کے لیے کچھ سازو سامان لے کر جا رہا تھا۔

سڑک کے اختتام پر آ کر وہ ٹرک بائیں طرف گھوما تو اسٹریٹ لیمپس کی روشنی میں اس کی فینسی باڈی کا رنگ اور اس پر بنا ہوا مونوگرام سلطان شاہ کے اولین اندازے کی پوری پوری تائید کر رہا تھا۔ وہ کراچی کے راستے آپریٹ کرنے والی ایک معروف غیر ملکی ایئر لائن کا کارگو ٹرک تھا جس کے اگلے حصے میں تین چہرے نظر آ رہے تھے۔

میں نے ٹرک کا رجسٹریشن نمبر سگریٹ کے پیکٹ پر نوٹ کر لیا اور سلطان شاہ نے گاڑی ٹرک کے پیچھے لگا دی۔

شہر کے اس مہنگے رہائشی علاقے کی سڑکیں دوسرے علاقوں سے بدرجہا بہتر ہیں لیکن ہموار نہیں ہیں۔ یوں معلوم ہوتا ہے جیسے سڑکیں بنانے والے مقامی ادارے اور ٹھیکیدار اپنے مخصوص مالی مفادات کی وجہ سے اس اہم پہلو کو نظر انداز کرتے رہتے ہیں۔ اس وقت سڑک کی اس خامی سے پیدا ہونے والے ٹرک کے ہچکولوں نے میری خاصی رہنمائی کی اور میں نے بھانپ لیا کہ ٹرک خالی نہ ہونے کے باوجود بہت زیادہ وزن نہیں لے جا رہا تھا۔

ٹرک کی رفتار خاصی کم تھی۔ ڈیفنس کی متمول آبادی سے کورنگی روڈ پر نکلنے کے بعد ٹرک کا رخ پل کی طرف تھا۔ میں نے اندازہ لگا لیا تھا کہ وہ ٹرک شارع فیصل پر پہنچ کر ائیرپورٹ کا رخ کرے گا۔

ریلوے لائنوں کے اوپر بنے ہوئے پل سے پہلے ٹریفک جام تھا۔ گاڑیوں کی ایک دوسرے سے تقریباً جڑی ہوئی قطاریں بہت ہلکی رفتار سے کورا قبرستان کی طرف رینگ رہی تھیں۔

مجھے الجھن اور وحشت سی ہونے لگی۔ ٹریفک جام میں جو وقت ضائع ہو رہا تھا، وہ تعاقب کے منصوبے کو ناکام بنانے کے لیے کافی تھا۔ پل سے اتر کر آگے بڑھنے تک وہ مشتبہ ٹرک سڑک کی درمیانی پٹی کے ساتھ ساتھ دوسرے سرے پر ہو چکا تھا اور اگلے سگنل سے اسی طرف مڑنے کے اشارے دے رہا تھا۔

ٹنل متعدد بار مکمل کر بند ہو چکا تھا لیکن اس سڑک پر ٹریفک کا ہجوم بڑھتا ہی جا رہا تھا۔ ٹنل کھلنے پر جتنی گاڑیاں روانہ ہوتی تھیں، ان سے کہیں زیادہ ٹرک، بسیں اور کاریں پیچھے جمع ہو جاتی تھیں۔ ہم ٹنل سے دور تھے کہ ساڑھے سات بج گئے۔ اگر ہم ٹرک کے پیچھے جاتے تو فلیٹ پر بروقت موجودگی خارج از امکان ہو جاتی۔

میں نے شہر سے کورنگی جانے والے خالی راستے پر نگاہ ڈال کر سلطان شاہ سے کہا "ٹنل سے گاڑی واپس گھما لیں۔ اب ہم ٹرک کا پیچھا نہیں کریں گے۔ ہماری واپسی کا وقت ہو گیا ہے۔"

"وہ لوگ انتظار کر لیں گے۔ ایک راہ پر چل پڑے ہو تو اسے انجام کو پہنچا دو۔"

"پہلے سے طے شدہ پروگرام سے انحراف کرنا مناسب نہیں ہوگا" میں نے اسے سمجھایا "اول خان کے ساتھ آنے والوں میں اسلام آباد کا ایک اوپر مہمان بھی ہوگا۔ اس کے استقبال کے لیے میرا گھر پر موجود رہنا ضروری ہے۔ اول خان اکیلا آ رہا ہوتا تو دیر سویر بھی چل سکتی تھی۔ یہ ٹرک ائرپورٹ جا کر ممنوعہ علاقے میں گھس گیا تو ہم منہ لٹکائے واپس آ جائیں گے۔ بہتر ہے کہ یہیں سے واپسی کی راہ اختیار کر لی جائے۔"

معاملے کی نزاکت اور اہمیت اس کی سمجھ میں آ گئی۔ ٹرک ہم سے آگے تھا... ٹنل کھلنے پر وہ داہنی طرف گھوم کر شاہ فیصل پر ائرپورٹ کی طرف بڑھتا چلا گیا۔ ہماری باری آنے سے پہلے ٹنل کی بتی سرخ ہو گئی۔

اگلی باری آنے پر ہمیں کورنگی روڈ پر واپس گھومنے کا موقع مل گیا۔ اس طرف اتنی زیادہ بھیڑ بھاڑ نہیں تھی۔ سلطان شاہ اطمینان سے گنگناتے ہوئے گاڑی چلا رہا تھا۔ ذہنی مصروفیت میسر آ جانے کے بعد اس کے ذہن سے جھلاہٹ کا خول اتر چکا تھا۔

میرے ایما پر سلطان شاہ نے واپسی پر گاڑی دوبارہ اس سڑک سے نکالی جس پر بلیک ہاک کا دکان واقع تھا۔ اس بار میں نے پوری توجہ سے اس دکان کا جائزہ لیا۔ ڈیفنس کے رہائشی علاقوں میں مکانات کے پچھلے حصے میں گلیاں چھوڑنے کی گنجائش نہیں رکھی گئی ہے اس وجہ سے پشت پر مکانات کی دیواریں ایک دوسرے سے ملی ہوئی ہیں اور کونے کے مکانات میں بھی صرف دو دیواریں سڑک کی طرف ہوتی ہیں۔ بلیک ہاک کا مکان کونے پر واقع تھا اور اس کے احاطے کی دیواریں زیادہ بلند نہیں تھیں۔

اس وقت وہاں گیٹ لیمپس روشن تھے۔ آہنی پھاٹک بند تھا۔ ٹرک کی روانگی کے بعد اس عمارت کے مکینوں کے لیے رات آ گئی تھی اور وہ شاید اپنے کمروں میں محصور ہو کر اپنی دلچسپیوں میں گم ہو چکے تھے۔

"یہاں اسٹریٹ لائٹس بھی کچھ زیادہ ہی روشن ہیں" سلطان شاہ نے متفکرانہ لہجے میں کہا "رات کے وقت اندر گھسنے کے لیے جنگلی سڑک کی طرف سے ہی کوشش کی جا سکتی ہے۔"

"ایک موٹر سائیکل کا بندوبست ہو جائے تو ہم کوئی بڑا خطرہ مول لیے بغیر گیٹ سے بھی اندر داخل ہو سکتے ہیں۔"

"کیا موٹر سائیکل گیٹ اور زمین کی درمیانی جھری سے گزر جائے گی؟" اس نے معصومیت سے پوچھا۔

"شاید ایسا بھی ہو جائے" میں نے اس کی ران پر زور سے ہاتھ مار کر کہا اور وہ ایک نغز سسکاری لے کر رہ گیا۔

"پھر موٹر سائیکل بھی آ جائے گی۔ بوٹ بیسن کی طرف طاقتور انجنوں والی بھانت بھانت کی موٹر سائیکلیں کرائے پر ملتی ہیں جو لڑکیوں کو اپنی طرف متوجہ کرنے کے شوقین لڑکے روزانہ پھرتے ہیں" چند ثانیوں بعد اس نے کہا۔

اس وقت تک میرا ذہن ملٹری سیکرٹ سروس والوں سے متوقع مذاکرات میں الجھ چکا تھا۔ میرے پاس اپنی کہانی کی صداقت ثابت کرنے کے لیے حیف طرکے ایڈیس کے سوا کوئی اور ثبوت نہیں تھا لیکن مجھے پورا یقین تھا کہ صحیح سمت میں کام کر کے وہ لوگ بہت تیزی سے سارے ثبوت جمع کر سکتے تھے۔

ہماری واپسی میں بہت زیادہ تاخیر ہو جانے پر دونوں عورتیں بہت فکرمند تھیں۔ ہم دونوں کو کسی ٹوٹ پھوٹ کے بغیر اپنے روبرو... پا کر ان کے چہرے انتہائی مسرت سے کھل اٹھے۔

ان کے پاس تین خبریں موجود تھیں۔ رحیم یار خان سے نادرہ نے میرے لیے دوبارہ فون کیا تھا۔ غزالہ نے خاصی دیر تک خوشگوار موڈ میں اس سے باتیں کر کے اپنی بدسلوکی کا ازالہ کرنے کی کوشش کی تھی۔ دوسرا فون جہانگیر کا تھا۔ وہ ہمارے قرب و جوار میں رہ رہا تھا اور مل بیٹھنے کے لیے مضطرب تھا۔ اسے ٹالنے کا کٹھن فریضہ وزرا نے سرانجام دیا تھا۔ تیسری خبر سب سے زیادہ اہم تھی کہ سات بج کر دس منٹ پر ایڈیس پر مختصری گفتگو سنائی دی تھی۔

بلیک ہاک نے اپنے چیف کو رپورٹ دی تھی کہ خط قاصد کے حوالے کر دیا گیا۔ راس المینڈا نے وہری گڈ کہہ کر سلسلہ منقطع کر دیا تھا۔ سات بج کر تین منٹ پر بلیک ہاک کے مکان سے کارگو ٹرک روانہ ہوا تھا۔ سات بج کر دس منٹ پر اس نے اپنے چیف کو رپورٹ دی، جو یقیناً ٹرک پر لادے جانے والے سامان کے بارے میں تھی۔

بلیک ہاک کا وہ زبانی پیغام اس امر کا غماز تھا کہ کارگو ٹرک کے ذریعے لے جایا جانے والا سامان اس قدر اہم تھا کہ راس المینڈا اس کی نقل و حمل میں گہری ذاتی دلچسپی لے رہا تھا۔ وہ کیا سامان ہو سکتا تھا؟ اس بارے میں میرا ذہن کوئی جواب دینے سے قاصر تھا۔

معاملات میں پیش رفت ضرور ہو رہی تھی لیکن اس وقت تک کوئی واضح صورت حال سامنے نہیں آ سکی تھی۔ ہماری ساری معلومات غیر مربوط اور منتشر تھیں جیسے کسی پہیلی کے ٹکڑے

اشارے ہوں۔

کے نام "انجی تیلی گھر" متحرک اور زیر استعمال فضائی راستوں کے نقشے "آرک کے جنرل" بھٹناگر کی رنجیں اور تحریریں بلیک ہاک کے گھر سے مشتبہ سامان کی تلاشی۔ ان میں انجی تیلی گھر کا خیال میرے ذہن کی پیداوار تھا اور اسی نے پوری تصویر کو بہت گمبھیر بنایا ہوا تھا۔ دراصل ابتدائی سرگرمیوں میں سے کینوپ کا ذکر حذف کردینے کے بعد ان لوگوں کی ساری سرگرمیاں عمومی نوعیت کی دہشت گردی اور سازش کے زمرے میں آجاتی تھیں۔

میں ان لوگوں کو باتوں میں الجھا کر وہاں سے اٹھا اور دیرا کے کمرے میں چلا گیا۔ اس وقت مجھے اپنے اعصاب کو معمول پر لانے کے لیے اچانک ہی شراب کی طلب محسوس ہوئی تھی۔ میری دانست میں دیرا کے کمرے میں میری طلب کا کچھ نہ کچھ سامان موجود ہونا چاہیے تھا۔ میرے دل میں بادہ نوشی کی خواہش ایک طویل وقفے کے بعد ابھری تھی اور اتنی شدت سے ابھری تھی کہ میں اس کی تکمیل کے لیے مضطرب ہو گیا۔

دیرا کے کمرے کے کیبنٹ میں ڈمپل کی درجن بھر رکھی بوتلیں موجود تھیں۔ ہر بوتل کا ہر رخ ڈمپل بانمایاں سے جاذب نظر کا منظر پیش کر رہا تھا۔ شیشے کے ان شفاف گڑھوں کے پیچھے ٹھہرا ہوا طلائی سیال موجود تھا۔

بے نوشی سے کئی ہفتوں کی مسلسل کنارہ کشی کے بعد اس خواہش سے مغلوب ہونے کے باوجود میرے ذہن میں یہ خیال آیا کہ غزالہ کو میرے شوق کی اس تجدید کی بھنک نہیں ملنی چاہیے۔ میں بے نوشی سے تائب ہوا تھا نہ میں نے اس بارے میں غزالہ سے کوئی وعدہ کیا تھا لیکن پھر بھی میں نے ایک کروڑ کی خواب گاہ کا داخلی دروازہ اندر سے بولٹ کردیا۔ واپس آکر سرعت سے ایک بڑا گلاس تیار کیا۔ الکحل کی تیزی کو مارنے کے لیے ٹھنڈے پانی کی بوتل کمرے میں موجود تھی۔ میں نے اتنی بے صبری سے وہ گلاس پے در پے گھونٹوں میں اپنے معدے میں اتارا کہ اپنے دبے پن پر میں خود مسکرائے بغیر نہ رہ سکا۔

وہ تینوں بلیک ہاک کے گھر سے برآمد کیے جانے والے سامان کی نوعیت پر اس زور و شور سے بحث میں الجھے ہوئے تھے کہ انہیں اس واپسی کی ہوا بھی نہیں لگ سکی۔ میں نے اسی گلاس سے سادہ پانی کے چند گھونٹ لیے اور سگریٹ سلگا کر دیرا کے کمرے سے باہر نکل گیا۔

تیزی سے معدے میں اترنے والی الکحل نے میرے ذہن پر سرور کی لہر طاری کردی تھی۔ میں ان تینوں سے الگ تھلگ ایک صوفے پر نیم دراز ہو گیا۔ میری سمجھ میں نہیں آرہا تھا کہ میں نے اپنی اس وقت کی بے نوشی کو غزالہ سے پوشیدہ رکھنے کی اضطراری کوششیں کیوں کی تھیں۔

ڈور بیل کی آواز نے مجھے چونکا دیا۔ میری نگاہیں بے اختیار وال کلاک کی طرف اٹھیں۔ وہاں سوئیاں آٹھ بجا رہی تھیں۔ افضل خان اپنے مہمانوں کے ساتھ پروگرام کے مطابق آن پہنچا تھا۔

غزالہ دروازہ کھول کر ان تینوں کو ڈرائنگ روم میں لے آئی۔ افضل خان واقعی بہت تھکا ہوا تھا۔ اس کے ستے ہوئے چہرے پر نقاہت نمایاں تھی۔ وہ دوسرے مہمانوں کے احترام میں اس لیے صرف ہاتھ ملانے پر اکتفا کیا۔ اس کے ساتھ آنے والے دونوں افراد کسرتی جسم اور متوسط قامت کے مالک تھے۔ کشادہ پیشانیوں کے نیچے ان دونوں کی آنکھیں بہت نمایاں تھیں۔ شفاف، چمک دار اور مضطرب آنکھیں جو لمحوں ہی لمحوں میں اپنے مخاطب کے باطن میں جھانک لینے کی عادی معلوم ہو رہی تھیں۔ ان میں سے گندمی رنگ والے کے ہاتھ میں بریف کیس جھول رہا تھا۔ صاف رنگ والا بالکل خالی ہاتھ تھا اور وہ دونوں میں سینئر معلوم ہو رہا تھا۔

"کرنل اشفاق اور میجر غوث۔" افضل خان نے ان دونوں کا باری باری تعارف کراتے ہوئے کہا۔ ہم سب باری باری ایک دوسرے سے گرمجوشی سے ہاتھ ملانے لگے۔ افضل خان ان دونوں سے مخاطب ہو کر بتا رہا "یہ ثروت کی بیگم غزالہ ہیں.... یہ دیرا لاشبہ اور یہ سلطان شاہ۔"

میں نے ان لوگوں کو بیٹھنے کی پیشکش کی۔ غزالہ خاموشی سے کھسک گئی۔ دیرا وہیں بیٹھی رہنے کے موڈ میں تھی لیکن افضل خان نے خوب صورتی سے اسے ٹال دیا۔ اس نے دیرا کی مزاج پرسی کرنے کے بعد کہا تھا "جاؤ ذرا غزالہ سے کہو ہی چائے ہو کر لاؤ۔ چائے کے ساتھ بسکٹ وغیرہ بھی چلیں گے۔"

اس اثنا میں بقیہ افراد اپنی اپنی نشستیں سنبھال چکے تھے۔ سلطان شاہ میرے برابر میں موجود تھا۔

"میں تمہارے بارے میں غائبانہ بہت کچھ سنتا رہا ہوں۔" کرنل اشفاق مجھ سے مخاطب ہو کر بے تکلفی سے بولا "آج ملاقات کا موقع بھی مل گیا۔ ہمیں تمہارے بارے میں اکثر کچھ نہ کچھ سننے میں آتا رہتا ہے۔"

"یہ افضل خان کی محبت ہے کہ بری باتیں بھول کر اچھی باتیں آگے بڑھاتا رہتا ہے۔" میں نے کہا۔

"بالکل نہیں۔ افضل خان سے تمہارے بارے میں آج پہلی بار بات ہوئی ہے۔" میری بات پوری ہونے کے بعد اس نے کہا "تم بہت عرصے سے ہماری نظروں میں تھے۔ انفارمیشن کا ہمارا اپنا نیٹ ورک ہے جو دن رات کام کرتا رہتا ہے۔ ہمیں کئی محدود دنیا میں اسی ذریعے .... سے خبریں آتی ہیں۔ ہمیں جب علم ہوا کہ تم ایس ایف کے رابطے میں ہو تو تمہارا پیچھا چھوڑ دیا گیا۔"

"مجھے خوشی ہے کہ ہمارے جہاں کام کرنے والے اس قدر باخبر رہتے ہیں۔"

"کینوپ!" میجر غوث نے گفتگو میں حصہ لیتے ہوئے کہا۔

"تمہارے ذہن میں کے ٹائین سے کیتوب کا نام کیسے آگیا؟ میرے لیے یہ پہیلی ابھی تک پریشانی کا باعث بنی ہوئی ہے۔ کے ٹائین تو وہ مردہ ہے جو چالیس برس پہلے دفن کیا جاچکا ہے۔"

حیرت مجھے بھی اسی بات کی تھی۔ میرے فرشتوں کو بھی علم نہیں تھا کہ کے ٹائین کیا بلا ہے۔ جب اوّل خان نے یہ بتایا کہ آج سے برسوں پہلے امریکیوں نے مینڈز پٹ کے ایک ساحلی حصے کو یہ نام دیا تھا تو میرے ذہن میں کیتوب آگیا۔ مینڈز پٹ کے ویران ساحلی علاقے میں ہی ایک اہم فوجی منصوبہ چل رہا ہے۔"

"اس ماسٹر پلان کے سروے کے لیے لگائے ہوئے لینڈ مارکس بھی اقتدارِ زمانہ کے باعث گل سڑ کر ختم ہو چکے ہیں۔" کرنل اشفاق نے بات آگے بڑھاتے ہوئے کہا "اس سروے میں امریکیوں نے چھ تین ہزار گز کی ساحلی پٹی کو ایک نام دیا تھا۔ ہم نقشوں کی مدد سے اس نتیجے پر پہنچے ہیں کہ کیتوب کا بڑا حصہ کے ٹائین میں واقع ہے۔ اس کے کنڈنسر کو پانی فراہم کرنے والی مصنوعی سمندری نہر کا کچھ حصہ شاید کے ٹائین تک چلا گیا ہے۔"

میرے لیے یہ خبر اہم تھی۔ اگر ان لوگوں نے اپنے منصوبے کو سوچے سمجھے بغیر کے ٹائین کا نام نہیں دیا تھا تو وہ یقیناً کیتوب کے خلاف کوئی بھیانک سازش تیار کر رہے تھے۔

"میرے ساتھی اوّل خان کو خبردار کر چکے ہیں کہ چند غیر ملکی کے ٹائین نامی ایک خفیہ مشن پر کام کر رہے ہیں۔ ان کی تیاریاں آخری مراحل پر ہیں۔ اگر ان پر تیزی سے وار نہیں کیا گیا تو وہ ہمیں ناقابلِ تلافی نقصان پہنچا سکتے ہیں۔"

"ہم اسی بارے میں بریفنگ لینے کے لیے آئے ہیں۔" کرنل اشفاق نے کہا "میجر غوث کراچی میں ہوتے ہیں۔ میں معاملے کی نزاکت کی وجہ سے انہیں اپنے ساتھ لایا ہوں۔ ہم ابتدا سے پوری کہانی سننا چاہتے ہیں۔"

میں نے الجھن آمیز نظروں سے اوّل خان کی طرف دیکھا پھر مسکراتے ہوئے کہا "کے ٹائین کی کوئی کہانی نہیں ہے۔ میں نے پاکستان میں تی کا ہیروئن کا کاروبار تباہ کر دیا ہے۔ وہ میرے خون کے پیاسے ہو رہے ہیں۔ یہ میری پرانی لڑائی ہے۔ اس میں جو مہرہ پٹتا ہے اس کی جگہ کوئی اور میدان میں اتر آتا ہے۔ اس بار راس الیبڈا خود میدان میں موجود ہے۔"

"یہ بہت بڑی خبر ہے!" کرنل اشفاق نے میری آنکھوں میں جھانکتے ہوئے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا "کیا تم پورے وثوق سے یہ دعویٰ کر رہے ہو؟"

"میرا اس سے تصادم ہو چکا ہے۔ وہ میرے ہاتھوں مرنے سے بال بال بچا ہے۔"

"حیران کن۔۔۔ بلکہ ناقابلِ یقین سی بات ہے!" میجر غوث نرم لہجے میں بڑبڑایا۔ "وہ امریکا میں ایک زندہ لیجنڈ بن کر رہتا ہے۔ دنیا میں کہیں اس کا کوئی ریکارڈ دستیاب نہیں ہے۔ اس کے وجود کی وجہ سے ہی وہ اشارہ اپنے تمام حریفوں کے لیے ایک ہوّا بنے ہوئے ہیں۔ وہ کسی کی دسترس میں نہیں آتا اور تم کہہ رہے ہو کہ وہ پاکستان میں تمہارے ہاتھوں مار کھا چکا ہے۔ مجھے تم پر شک آرہا ہے۔"

"میں حیران ہوں کہ ہمارے آرمی اس کی آمد سے اب تک کیوں بے خبر ہیں؟" کرنل اشفاق نے کہا۔

"اس کے اصلی اور معروف نام کے تلفظ یکساں ہیں۔ وہ راؤلی آرک کے نام سے یہاں آیا ہے۔"

وہ دونوں ہی میرے اس انکشاف پر بری طرح چونک پڑے۔ کرنل اشفاق نے بے یقینی سے کہا "مگر راؤلی آرک تو سفارتی پاسپورٹ پر آیا ہے۔ سی آئی اے کے اسسٹنٹ ڈائریکٹر گیری بارٹ نے اسلام آباد میں اسی کی تحویل اور وہاں ردعاز پر ہنگامہ برپا کیا ہوا تھا۔ وہ کیسے راس الیبڈا ہو سکتا ہے؟"

"ان معاملات میں سب کچھ الجھا ہوا ہے۔ اب بین الاقوامی مجرموں کو سفارتی تحفظ دے کر پاکستان بھیجا جا رہا ہے۔ راؤلی آرک یا راس الیبڈا میرے لگائے ہوئے زخموں سے ہراساں تھا اور گیری بارٹ بھی اب سی آئی اے کا افسر نہیں ہے۔ وہ یہاں راس الیبڈا کی پھیلائی ہوئی بساط کا حقیر سا مہرہ ہے۔"

"یہ کیسے ہو سکتا ہے؟ اسلام آباد میں اسے پورا پروٹوکول دیا گیا تھا۔"

"وہ امریکا سے روانہ ہوا تو سی آئی اے کا اسسٹنٹ ڈائریکٹر تھا۔ پاکستان کی سرزمین پر قدم رکھتے ہی وہ اپنے منصب سے محروم ہو کر راس الیبڈا کی تحویل میں چلا گیا۔ جب تک وہ امریکیوں کے لیے کارآمد ہے وہ خاموش رہیں گے۔ جس دن گیری بارٹ اپنی افادیت کھو بیٹھا وہ اس سے آنکھیں پھیر لیں گے۔"

"گیری بارٹ کے ساتھ سی آئی اے کا کوئی انسپکٹر بھی تو آیا تھا؟" میجر غوث نے پرخیال لہجے میں کرنل اشفاق سے پوچھا "شاید اس کا نام جینٹ سولر وغیرہ تھا۔"

"انسپکٹر جینٹ لر؟" میں نے اس کی تصحیح کی "وہ ایک ٹانگ سے معذور ہو چکا ہے اور کسی بھی وقت واپس امریکا روانہ ہونے والا ہے۔ آج صبح تک وہ میری ہی قید میں تھا۔"

اوّل خان بھی ان میں سے بیشتر باتوں سے ناواقف تھا اس لیے ہر نئی بات پر اس کی آنکھیں پھیلتی جا رہی تھیں۔ اس کی بے خبری پر کرنل اشفاق بولا "تمہیں صرف ایس ٹی ایف کی حمایت حاصل ہے۔ اگر اوّل خان بھی ان باتوں سے لاعلم ہے تو تمہاری معلومات کے کیا ذرائع ہیں۔"

میرے اشارے پر سلطان شاہ اٹھ کر اندر چلا گیا اور میں نے کہا "گیری بارٹ نے اسلام آباد میں دباؤ ڈال کر اوّل خان کو ہم سے الگ کر دیا لیکن میں جینٹ لر کو پکڑنے میں کامیاب ہو گیا۔ اب اس کا لاسلکی ایرجنسی میرے قبضے میں ہے۔ میں نے انہیں یاد

کرادیا ہے کہ مجھ سے وہ ایرجنس ضائع ہو چکا ہے۔ میں ان کی پل پل کی سرگرمیوں کی خبر رکھ رہا ہوں لیکن سے ٹائمین کی تفصیلات جاننے سے قاصر ہوں۔"

"وہ ایرجنس کہاں ہے؟" کرنل اشفاق نے اضطراری انداز میں سوال کیا۔

اسی وقت سلطان شاہ نے ایرجنس لاکر میز پر رکھ دیا۔ کرنل اشفاق نے اسے یوں اٹھایا جیسے اسے اپنا کوئی پسندیدہ کھلونا نظر آگیا ہو۔ وہ اسے چند ثانیوں تک الٹ پلٹ کر دیکھتا اور اس پر لکھی ہوئی تحریر کو پڑھتا رہا۔ اس کے چہرے پر فکرمندی کی لکیریں نمودار ہوتی جارہی تھیں۔

غزالہ ٹرالی پر چائے اور دیگر لوازمات لے آئی لیکن کرنل اشفاق اسی ایرجنس کے معائنے میں مستغرق رہا پھر اسے اپنے ساتھی کی طرف بڑھاتے ہوئے متردد انداز میں بولا "یہ بیٹا کرون کا اسپیشل ملٹری ایرجنس ہے جو صرف کمانڈوز کے استعمال میں رہتا ہے۔ شہری علاقوں میں کسی چھوٹی اجتماع یا ایریل کے بغیر اس کی رینج ڈھائی سو کلو میٹر ہوتی ہے۔ میں اسے اپنے ساتھ ہیڈ کوارٹرز لے جانا چاہوں گا۔"

غزالہ اور دیرا نے ہم سب کے لیے چائے بنانی شروع کردی تھی۔ میں نے کرنل سے کہا "فی الحال میں اس سے دست بردار نہیں ہو سکتا۔ یہ میرا واحد انفارمر ہے۔ کراچی سے ڈھائی سو کلو میٹر دور نکلتے ہی یہ ناکارہ ہو جائے گا۔ میرا وعدہ ہے کہ دراس الیڈا کا فتنہ ختم ہونے پر میں یہ ایرجنس ازل خان کو دے دوں گا۔ ہو سکتا ہے کہ اس وقت تک ہم بعض پانچ چھ جگہوں پر بھی قابض ہو چکے ہوں۔"

"ایسی صورت میں یہ میرے پاس رہ سکتا ہے۔" میجر فوث نے فوراً ہی کہا۔

"نو سر!" میں نے سختی سے کہا "مجھے افسوس سے کہنا پڑ رہا ہے کہ آپ لوگ اس سے بھرپور استفادہ نہیں کر سکیں گے۔ میرے ذہن میں مستقبل کا پورا نقشہ بنا ہوا ہے۔ آپ لوگ اب شامل ہو رہے ہیں۔ میں کچھ سنتا ہوں تو کوئی نہ کوئی کارروائی کر گزرتا ہوں۔ میرے لیے یہ مشکل ہوگا کہ اس مختصر سی بریفنگ میں میں آپ کو ہر بات سے آگاہ کر سکوں۔ کسی مرحلے پر کوئی چھوٹی سی بات بھی اہم ثابت ہو سکتی ہے۔"

کرنل اشفاق نے دیرا کے ہاتھ سے چائے کی پیالی لے کر اس کا شکریہ ادا کیا اور صوفے پر ٹیک لگا کر سرک کر بولا "اس طرح ہم ساری رات بھی کچھ نہیں سمجھ سکیں گے تم اپنے تجربات کی روشنی میں ہمیں دراس الیڈا کی کہانی سناؤ۔"

میں اپنے ذہن میں واقعات کی کڑیاں یکجا کرنے لگا۔ البین کافی عرصے سے میرے پیچھے لگا ہوا تھا اور ابتدا سے ہی دراس الیڈا کے لیے کام کر رہا تھا۔ ان سارے واقعات کو مربوط کرنا آسان کام نہیں تھا۔

البین کا قصہ چند سطروں میں سمیٹ کر مجھے مدرسہ کا ذکر کرنا پڑا کیونکہ اسی کی رہنمائی سے جیت طلسم میرے ہاتھ آیا تھا۔ وہ دونوں نفوس عملی دنیا کے فرد تھے لیکن ان واقعات کو سن کر یوں حیران نظر آرہے تھے جیسے میں انہیں کوہ قاف کی کوئی طلسماتی کہانی سنا رہا ہوں۔

چائے اور اس کے لوازم چلتے رہے۔ میں نے غیر ضروری تفصیلات کو حذف کر کے اختصار کے ساتھ انہیں تمام اہم واقعات سے آگاہ کر دیا۔ انہوں نے مجھے درمیان میں کہیں بھی ٹوکنے کی کوشش نہیں کی لیکن بعض مراحل پر آپس میں معنی خیز نظروں کا تبادلہ کرتے رہے۔

میرے خاموش ہونے پر کرنل اشفاق سگریٹ سلگا کر صوفے کی پشت گاہ سے ٹیک لگا کر اور تھکی ہوئی آواز میں بولا "ہمیں یہ ماننا پڑے گا کہ قدرت نے تمہیں دشمن کو زیر کرنے کی ان گنت خوبیوں سے مالا مال کیا ہے۔ ان خبیثوں کی کمزوریوں کو بروقت سمجھ کر ان پر جوابی ضرب لگائے بغیر تمہیں اتنی کامیابیاں حاصل نہیں ہو سکتی تھیں۔ تم نے یہاں ان کے پیر نہیں جمنے دیے لیکن کے ٹائمین کے بارے میں ابھی کچھ واضح نہیں ہے۔"

"کے ٹائمین کے بارے میں میرے ذہن میں ایک دھندلا سا خاکہ ابھر رہا ہے" میں نے سوچتے ہوئے اسے بتایا "لیکن اس کی بہت سی کڑیاں غائب ہیں۔ میرے چند مسائل حل ہو جائیں تو ہم تیزی سے پیش رفت کر سکتے ہیں۔"

"ہم تمہارا ہر مسئلہ حل کرنے کے لیے تیار ہیں" کرنل اشفاق نے فوراً پیش کش کی "بہتر یہ ہوگا کہ تم اپنے ذہن میں آنے والی ہر بات بتا ڈالو۔ ہو سکتا ہے ہم لوگ گم شدہ کڑیوں کی تلاش میں تمہاری مدد کر سکیں۔"

"پہلی بات تو میں یہ جاننا چاہوں گا کہ اس وقت ازل خان کی آمد خفیہ ہے یا اسے میری گرفتاری سے چھپالیا گیا ہے؟"

"یہ عارضی ملاقات ہے۔ کل تک احکام واپس لے لیے جائیں گے" کرنل اشفاق نے بتایا "مجھے اسلام آباد میں سن گن ملی ہے کہ محکمۂ داخلہ کا ایک اسسٹنٹ سیکریٹری گیری ہارٹ کے چنگل میں پھنسا ہوا ہے۔ شاید اس نے امریکا میں بھاری بینک بیلنس کے ساتھ جائیدادیں بھی بنائی ہوئی ہیں جن کا کوئی قانونی جواز نہیں ہے۔ اسے شور ور غوغا میں گیری ہارٹ نے اسی کو بلیک میل کر کے اپنی مرضی کے آرڈرز جاری کرائے تھے۔ اس سے بازپرس شروع کی جاچکی ہے۔ حقائق سامنے آتے ہی ازل خان کے سر سے تمہاری گرفتاری کا بوجھ ہٹ جائے گا۔ اس بارے میں ازل خان سے میری تفصیلی گفتگو ہو چکی ہے تمہارا راستہ ہموار ہو گا کر اس کا نتیجہ کل تک تمہارے سامنے آجائے گا۔"

"میرے لیے ازل خان کی مدد بہت ضروری ہے۔ اس کے بغیر مجھے بہت رکاوٹیں پیش آئیں گی۔"

"عام حالات میں شاید تمہیں یہ مجبوری محسوس ہو لیکن اس وقت کے نائین سیاسی معاملہ ہے۔ اوّل خان کا مسئلہ سلجھنے سے پہلے تمہیں کوئی دشواری محسوس ہو تو میجر غوث تمہاری بھرپور مدد کریں گے۔ کراچی میں ہماری بہت ہوشیار تنظیم اور خفیہ موجود ہے۔ یہ وسائل تمہارا ساتھ دیں گے۔"

"کیا یہ ممکن ہے کہ ایلین سیمفریال کو فوراً حراست میں لے لیا جائے؟ وہ اس وقت شہر کے ایک اسپتال میں زندگی اور موت کی کشمکش میں مبتلا ہے۔ اسی کے ساتھ رادنی آرک کی تلاش بھی شروع کر دی جائے تو ان لوگوں کی سرگرمیاں سست پڑ سکتی ہیں۔"

"رادنی آرک پر ہاتھ نہیں ڈالا جا سکتا۔ اسے سفارتی تحفظ حاصل ہے۔ اسے زیادہ سے زیادہ ملک بدر کیا جا سکتا ہے لیکن اس کے لیے متعلقہ خارجہ کی اجازت درکار ہوگی۔ تمہیں ان الجھنوں میں پڑے بغیر خاموشی سے اپنا کام جاری رکھنا چاہیے۔" کرنل اشفاق نے ناصحانہ انداز میں مجھے سمجھانے کی کوشش کی۔

"یہ پیچیدگیاں میں سمجھتا ہوں اسی لیے میں اوّل خان کی رفاقت کو ترجیح دیتا ہوں۔ اگر کے نائین کو واقعی ریاست کا مسئلہ سمجھا جا رہا ہے تو یہ بات ان لوگوں پر واضح ہو جانی چاہیے۔ جب انہیں علم ہوگا کہ ان کا بنایا ہوا ڈھانچا شکست و ریخت کا شکار ہو چکا ہے اور مقامی حکام ان کی راہ پر لگ گئے ہیں تو وہ میدان چھوڑ کر فرار بھی ہو سکتے ہیں۔ عملاً کچھ ہو یا نہ ہو ان پر نفسیاتی دباؤ پڑنا ضروری ہے۔"

"یہ بات قابلِ فہم ہے" اس نے متفقانہ لہجے میں کہا "ان خطوط پر کام کیا جا سکتا ہے۔"

"خصوصی اہمیت اس ٹرک کی ہے جس میں بلیک ہاک کے گھر سے کچھ سامان لے جایا گیا ہے۔ سامان کی نوعیت معلوم ہو جائے تو ان لوگوں کے عزائم بھی سامنے آ سکتے ہیں" میں نے کہا۔

میجر غوث کے ایما پر میں نے ٹرک کا نمبر اور بلیک ہاک کے گھر سے اس کی روانگی کا وقت ایک کاغذ پر لکھ کر اس کے حوالے کر دیا۔ میجر غوث نے کاغذ پر ایک نظر ڈال کر اسے اپنی جیب میں رکھ لیا۔

"تم کے نائین کے بارے میں کسی دھندلے خاکے کا ذکر کر رہے تھے" کرنل اشفاق نے مجھے یاد دلایا۔

"فضائی راستوں کے حوالے سے ذہن میں فضائی حملے کا تصور ابھرتا ہے" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "مگر میں جانتا ہوں کہ یہ احمقانہ خیال ہے۔ فضائی حملے کی تکنیک عملی طور پر کچھ اور ہوتی ہے۔ اس کا مسافر بردار طیاروں کے راستوں سے کوئی تعلق نہیں ہوتا۔ ساحل پر نیچی پرواز کرتا ہوا کوئی بھی بمبار طیارہ بہت آسانی سے اپنا ہدف رکھ سکتا ہے۔ انفراریڈ ٹیکنالوجی کی مدد سے رات کے اندھیرے میں بھی سب کچھ اتنا ہی واضح نظر آتا ہے جتنا دن کے اجالے میں۔"

کرنل اشفاق بے بسی سے میری طرف دیکھنے لگا۔ چند لمحوں بعد وہ تھکی ہوئی آواز میں بولا "تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ مجھے خوشی ہے کہ واقعات کے تجزیے میں ہونے والی تبدیلیاں تمہارے علم میں ہیں۔ تمہیں یہ بھی معلوم ہونا چاہیے کہ کیپ کے گرد ایک مضبوط دفاعی حصار قائم ہے جس میں تباہ کن فضائی دفاع بھی شامل ہے۔ ہمیں اپنے ان انتظامات کی تشہیر کی ضرورت پیش نہیں آئی۔ سیٹلائٹ کے اس دور میں خلا میں گردش کرتی ہوئی ہزاروں حساس آنکھیں دن رات دشمن کے چپے چپے پر نظر رکھتی ہیں۔ ہمارے حریفوں کو اچھی طرح معلوم ہے کہ ہم کن تیاریوں کے ساتھ اپنے مورچوں میں مستعد رہتے ہیں۔"

وہ دونوں بہت زیادہ منتشر خیالی کے عالم میں آ گئے تھے لیکن طویل گفتگو کے بعد انہیں معاملات کی حقیقی سنگینی کا مکمل ادراک ہو چکا تھا جس کی وجہ سے ان کے چہرے بوجھل نظر آنے لگے تھے۔

ہماری گفتگو مکمل ہو چکی تھی اور وہ تینوں واپسی کے ارادے سے اٹھنے ہی والے تھے کہ اچانک ایربس پر کال کا اشارہ موصول ہونے لگا۔ کرنل اشفاق نے سرعت سے ایربس آن کر دیا۔

اس وقت بلیک ہاک "گیری ہارٹ" سے بات کرنا چاہ رہا تھا۔

میں نے دل میں سوچا کہ اچھا ہی ہوا کہ ان لوگوں کی موجودگی میں پیغام رسانی کا یہ سلسلہ شروع ہو گیا۔ ان دو اہم کرداروں کی گفتگو ذاتی طور پر سن لینے کے بعد ان کے رہے سہے شکوک و شبہات بھی ختم ہو جاتے۔

بلیک ہاک کی پہلی ہی کال پر گیری ہارٹ نے ایربس پر جواب دے ڈالا۔

"اسلام آباد کے حالات اچانک بدل گئے ہیں۔" بلیک ہاک کسی تمہید کے بغیر بولنے لگا "فیڈرل ہوم ڈیپارٹمنٹ میں جو افسر تمہارے لیے کام کرتا ہے اسے دوپہر میں کچھ سادہ پوش اہل کار اس کے دفتر سے اٹھا لے گئے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ تمہاری بدقسمتی سے اس کی بدعنوانیوں کا بھانڈا پھوٹ گیا ہو۔ اس صورت میں تمہاری سلامتی خطرے میں ہے۔ جیفر کو ساتھ لے کر فوراً اپنے قونصل خانے میں پناہ لے لو۔ اپنے شناختی اور سفری کاغذات کے ساتھ ایربس ضرور لیتے جانا۔ وہ لوگ حسبِ طلب خاطر خواہ بندوبست کر کے یا پھر تمہیں اپنی حفاظت میں لے کر وطن روانہ کر دیں گے۔ یہ بہت ضروری بلکہ ناگزیر ہے۔ تم سے ذرا بھی غفلت ہوئی تو نتائج کے ذمہ دار تم خود ہو گے... اوور!"

"یہاں میرا کام ابھی ادھورا ہے" گیری ہارٹ نے دبی زبان میں احتجاج کیا۔ "کہیں چیف نے مجھ سے برہم ہو کر تو یہ فیصلہ نہیں کیا ہے؟ اسے بتا دو کہ میری پوری وفاداری اس کے ساتھ ہے اور میں ڈیٹی کو گھیرنے کی بھرپور کوشش کر رہا ہوں... ہو سکتا ہے اگلے ایک دو روز میں مجھے کامیابی حاصل ہو جائے... اوور۔"

"یہ اتفاق نہیں، بدلے ہوئے حالات کا فیصلہ ہے گیری!" بلیک ہاک کی

آواز نرم ہو گئی "چیف اپنے آدمیوں کا بھی خوار ہے۔ تم خود اپنی گردن کٹوانی چاہتے ہو تو ضرور وڈٹے رہو۔ تم پھنس گئے تو چیف اپنی دوسری مصروفیات کی وجہ سے تمہاری کوئی مدد نہیں کر سکے گا۔ میں سمجھنے سے قاصر ہوں کہ پاکستانیوں کا کیا طریقۂ کار ہے۔ گدھوں کی طرح کام کرتے کرتے ان کالوں پر کوئی دورہ پڑتا ہے اور اچانک ہی کوئی معجزہ رونما ہو جاتا ہے۔ انٹی کرپشن یا ایف آئی اے والے برسوں سے اس افسر کو جرم پوشی کا فیض پہنچا رہے تھے۔ تم نے اس سے ذرا سا کام لیا تو وہ سب فعال ہو گئے۔ تمہیں ان بکھیڑوں سے دور رہ کر اپنا کام کرنا پڑے گا۔ اوور۔"

"میں کہتا ہوں کہ سمجھ رہا ہوں کہ چیف کی ساری توجہ کے ٹائیکن پر مرکوز ہے۔ میں تمہاری ہدایت پر عمل کروں گا اور چیف کی کامیابی کے لیے دعا گو رہوں گا کیونکہ اب میرا مستقبل اسی سے وابستہ ہے۔ اوور۔"

"تم الو کی طرح سمجھ دار ہو۔" بلیک ہاک نے انگریزی محاورے میں اسے سراہا اور کہا "کل مل جاؤ۔ وہاں تمہیں جلد ہی ایک بڑی خبر ملے گی۔ اس خبر کے پیچھے چیف کا ذہن کارفرما ہوگا۔ اوور اینڈ آل!"

یہ گفتگو سن کر ان دونوں کے منہ حیرت سے کھل گئے تھے۔ میجر غوث بھرائی ہوئی آواز میں بولا "یہ جن سے کام لیتے ہیں ان پر شاید ہر لمحے نظر رکھتے ہیں۔ قادر کو پوری رازداری کے ساتھ اٹھایا گیا ہے۔ یہ معاملہ صرف تین چار افسرانِ بالا کے علم میں تھا لیکن یہ لوگ باخبر تھے اور بدلے ہوئے حالات کے مطابق تیزی سے فیصلے بھی کر چکے ہیں۔"

"فرد اور ادارے کی کارروائی میں یہی فرق ہوتا ہے۔" میں نے کہا "فرد صرف اپنی صوابدید پر عمل کرتا ہے۔ ادارے ضابطوں کے پابند ہوتے ہیں۔ اسی لیے میں اداروں سے دور رہ کر اوّل خان کے ساتھ خوش رہتا ہوں۔"

"یہ ان کی نہیں، ان کے وسائل کی کامیابی ہے۔" کرنل اشفاق اپنے اضطراری ردِعمل پر قابو پا کر بولا "میں ان باتوں کو زیادہ اہمیت نہیں دیتا۔ میرے لیے لمحۂ فکریہ یہ ہے کہ بلیک ہاک نے اسے جلد ہی ایک بڑی خبر کی نوید دی ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ لوگ خود کو کامیابی کے قریب محسوس کر رہے ہیں۔"

"انہیں خوش فہمیوں میں مبتلا ہونے کا پورا حق حاصل ہے۔ ہمیں اپنے کام پر دھیان دینا چاہیے۔" اوّل خان نے ایک معقول بات کہی "اس وقت ہمارے سامنے بولا گیٹ بلیک ہاک کے سامان کا ہے۔ ہمیں پہلی فرصت میں اس کی نوعیت کا سراغ لگانا چاہیے۔"

"ٹھیک ہے!" کرنل اشفاق نے اپنی جگہ چھوڑ دی "اس پر ابھی کام کیا جائے گا۔ میجر صاحب کو جس وقت بھی ضرورت ہو، تم کو باخبر کر دیں گے۔"

"یہ رات میں کسی بھی وقت فون کر سکتے ہیں۔ میں اپنا الارم سرہانے رکھ کر سوتا ہوں۔" میں نے خوش دلی سے کہا۔ "میری چھٹی حس کہہ رہی ہے کہ اس سامان کا کے ٹائیکن سے کوئی نہ کوئی تعلق ضرور ہے۔"

"ساری چھان بین اسی زاویے سے کی جائے گی۔" میجر غوث نے یقین دہانی کرائی۔

انہیں واپسی پر آمادہ دیکھ کر ویرا بھی آ گئی۔ اس نے اوّل خان سے کھانے کے لیے اصرار کیا لیکن ان تینوں میں سے کوئی بھی کھانے کے موڈ میں نہیں تھا۔ انسانی ہمدردی و دوستانہ فضا میں وہ واپس چلے گئے۔

"یہ تو کچھ بھی نہیں ہوا۔" اندر لوٹنے کے بعد سلطان شاد نے پژمردہ آواز میں کہا "کے ٹائیکن کی کہانی جہاں تھی، وہیں رکی ہوئی ہے۔ پتا نہیں اب یہ اونٹ کس کروٹ بیٹھے گا۔"

"کے ٹائیکن کی حد تک تمہاری بات درست ہے لیکن یہ معمولی کامیابی نہیں ہے کہ ایک بدعنوان بڑے افسر کے خلاف اتنی تیزی سے کارروائی کی گئی ہے۔ گیری ہارٹ اور جیفی کی واپسی کا مطلب ہے کہ اب چیف نے کھلا کر اپنے پر سمیٹ لینے کا فیصلہ کر لیا ہے۔ اب ہم آزادی سے کام کر سکیں گے۔"

"اب تم ہی کام کرنا۔ میں تو کھانا کھا کر گہری نیند سونے کا ارادہ رکھتا ہوں۔" سلطان شاد نے انگڑائی لے کر کہا۔

"بکواس! کھانے کے بعد تمہیں بلیک ہاک کی طرف جانا ہے۔ جب تک کے ٹائیکن کا مسئلہ حل نہیں ہوگا، میں سکون سے نہیں سو سکوں گا۔ اوّل خان کے آ جانے کے بعد میں اپنے وجود میں نیا ولولہ محسوس کر رہا ہوں۔"

"تم اپنا یہ ولولہ کل بھی پورا کر سکتے ہو۔ میجر غوث کو بھی کچھ وقت دو۔ ہو سکتا ہے کہ وہ یہ گتھی سلجھانے میں کوئی کلیدی کردار ادا کر سکے۔" سلطان شاد نے کسل مندی کے ساتھ احتجاج کیا۔

"یہ کاہلی نہیں چلے گی۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے کہا "آج ہم لوگوں نے دینا لڑکو بے ہوش کر کے نادرہ کے گھر سے مکمل اسٹینڈیم کی جھاڑیوں میں پہنچانے کے سوا کام ہی کیا ہے؟"

"ابھی تمہاری اور اوّل خان کے مہمانوں کی گفتگو ہو رہی تھی۔" اس نے بے ساختہ کہا "وہ کم کام نہیں تھا۔"

اس دوران فرزانہ ویرا کو اپنے ساتھ لے گئی تھی۔ شاید وہ دونوں کھانے کی تیاریوں میں مصروف ہو چکی تھیں۔ کھانے سے فارغ ہوتے ہوتے رات کے گیارہ بج گئے۔ پیٹ میں چارہ پہنچنے کے بعد سلطان شاد بھی تر و تازہ نظر آنے لگا تھا۔ پہلے سے طے شدہ پروگرام کے مطابق اس نے بوٹ بیسن سے کرائے کی موٹر سائیکل لانے کا عندیہ ظاہر کیا تو میں نے اسے روک دیا۔

روانگی میں تاخیر ہو جانے کی بنا پر میں نے اپنے پروگرام میں تھوڑی سی تبدیلی کر لی تھی۔ بلیک ہاک کے چوکیدار کو چکمہ دینے کے لیے موٹر سائیکل کا ہونا ضروری نہیں تھا۔

بارہ کے فلیٹ میں منتقل ہو جانے کے بعد ہمیں سب سے بڑا فائدہ یہ پہنچا تھا کہ ہماری ہر ضروری اور غیر ضروری چیز کو ایک مستقل ٹھکانا میسر آ گیا تھا۔ میں نے وضع وضع کے ہتھیاروں اور سراب گوٹھ سے خریدے ہوئے ہلکے پھلکے بارودی شیلوں کے لیے کپڑوں کی ایک دیوار گیر چوبی الماری مخصوص کر دی تھی۔

الماری کا جائزہ لے کر ہم نے ضروری ہتھیار ساتھ لیے اور فلیٹ سے نکل کھڑے ہوئے۔

ویرا سمجھ رہی تھی کہ کے ٹائین کا قصہ جس موڑ پر آ کر رک گیا تھا وہاں کوئی غیر معمولی پیش قدمی ناگزیر ہو گئی تھی۔ اس بارے میں راس الینڈا یا بلیک ہاک سے ہی مزید معلومات حاصل ہو سکتی تھیں۔ راس الینڈا نے روپوشی اختیار کی ہوئی تھی۔ لے دے کر صرف بلیک ہاک ہمارے سامنے تھا۔ اس کو للکارے بغیر بات بنتی نظر نہیں آ رہی تھی۔

ویرا کے برعکس غزالہ بہت زیادہ متفکر تھی۔ شادی کے بعد سے وہ ایسی بدلی تھی کہ ایک خالص خانہ دار خاتون بن کر رہ گئی تھی۔ اس پوری مدت میں اس نے صرف ایک بار غیر معمولی سرگرمی کا مظاہرہ کیا تھا جب وہ ویرا کے ساتھ انیچ ڈی نارمن کو ہلاک کرنے کی مہم پر روانہ ہوئی تھی اور کامیاب و کامران واپس لوٹی تھی۔

چلنے سے پہلے مجھے اس کو سمجھانے میں کئی منٹ لگے۔ اس کا فائدہ یہ ہوا کہ اس نے مجھے ایرپیس یاد دلا دیا۔ اس کا کہنا تھا کہ اگر ہم بلیک ہاک سے ٹکرانے ہی جا رہے تھے تو وہ ایرپیس ہمارے ساتھ موجود رہنا چاہیے تھا تاکہ ان لوگوں کے تازہ ترین بیانات ہمارے علم میں آتے رہیں۔

سلطان شاہ کو ڈرائیونگ میں بہت لطف آتا تھا۔ شاید اس کی وجہ یہ رہی ہو کہ اس نے اپنا لڑکپن اور جوانی کا ابتدائی حصہ ٹرکوں کے ایک اڈے پر ملازمت کرتے گزارا تھا جہاں اسے کام کاج کی مصروفیت میں ڈرائیونگ کا کوئی موقع نہیں ملتا تھا لیکن لمبے سفر سے آنے والے ڈرائیوروں کی جھوٹی سچی کہانیاں اس کے دل میں ان ہی جیسے رنگین اور سنسنی خیز تجربات حاصل کرنے کا شوق پیدا کرتی رہتی تھیں۔ وہ دور دراز کے سفر اور بڑی عمر کے ان ڈرائیوروں جیسے تجربات سے تو نہیں گزر سکا لیکن ڈرائیونگ کے ہر موقع سے فائدہ اٹھانا اس کی فطرت ثانیہ بن چکا تھا۔

اس نے بہت خاموشی سے گاڑی احاطے سے باہر نکالی لیکن سڑک پر پہنچتے ہی اس کی زبان چل پڑی "تم نے ابھی تک مجھے اپنے پروگرام سے آگاہ نہیں کیا ہے۔ اگر کسی نازک موقع پر مجھ سے کوئی گڑبڑ ہو جائے تو مجھے الزام نہ دینا۔ یہ بات میں ابھی سے واضح کیے دے رہا ہوں۔"

"تم دانستہ کھیل بگاڑنا چاہو تو پروگرام جان لینے کے بعد بھی دشواریاں پیدا کر سکتے ہو۔ دوسری صورت میں کسی گڑبڑ کا امکان نہیں ہے۔ ہم پہلے بھی اس طرح نکلتے رہے ہیں۔" میں نے ترشی سے کہا۔

"پہلے کی بات اور تھی۔ اس وقت ہم راس الینڈا کے دست راست پر ہاتھ ڈالنے جا رہے ہیں۔ ہمیں پوری احتیاط سے ہر بات کی پیشگی منصوبہ بندی کر لینی چاہیے" وہ میری خفگی کی پروا کیے بغیر بولا۔

"بچوں جیسی باتیں نہ کرو" اس بار میں نے چڑ کر کہا "ہمیں اس مکان کے بارے میں کچھ علم نہیں ہے تو ہم منصوبہ بندی کیسے کر سکتے ہیں۔ سیدھی سی بات ہے کہ ہمیں وہاں گھس کر مکان کی تلاشی لینی ہے۔"

"تلاشی!" وہ حیرت سے بولا "میں تو سمجھ رہا تھا کہ ہم بلیک ہاک کو اغوا کرنے جا رہے ہیں۔ میں نے تو احتیاطاً کلوروفارم کی شیشی بھی جیب میں رکھ لی ہے۔ کسی کو صرف بے ہوش کرنے کے لیے ضرب لگانا ذرا ظالمانہ فعل معلوم ہوتا ہے۔ چوٹ لگاتے ہوئے نشانہ خطا ہو جائے تو معاملہ الٹ بھی جاتا ہے۔"

میں بے بسی سے ہنستے ہوئے بولا "معلوم ہوتا ہے کہ اس وقت تم نے بسیار خوری کر لی ہے۔ اگر ہم بلیک ہاک سے ٹکرائے بغیر اپنا کام کر لیں تو بہت اچھی بات ہوگی۔ بظاہر اس کا امکان کم ہی ہے۔ وہ مزاحمت کرے گا تو ہمیں اس کو زیر کرنا ہی پڑے گا۔ مجھے یقین ہے کہ ہم اس کے گھر سے کے ٹائین کے بارے میں کچھ نہ کچھ سراغ حاصل کرنے میں کامیاب ہو جائیں گے۔ اسے گمان بھی نہیں ہوگا کہ ہم اتنی جلدی اس کے سر پر پہنچ جائیں گے۔"

"بس میں پوری بات سمجھ گیا" وہ بولا "تمہارے لیے بلیک ہاک نہیں 'کے ٹائین' زیادہ اہم ہے۔"

"گاڑی اس کے پھاٹک سے ذرا پہلے دیوار کے ساتھ ہی روک لینا تاکہ ہمیں واپسی میں کوئی دشواری نہ ہو" میں نے اسے

"راست رہی" اس علاقے سے رہائی گاڑیاں بہت کم چوری ہوتی ہیں۔ دروازے مقفل کیے بغیر چابی اگلے پائیدان کے نیچے چھوڑ دینا۔ ہو سکتا ہے کہ چوکیدار پر کلوروفارم ہی استعمال کرنی پڑ جائے۔ موقع کے مطابق کام کر لینا۔"

"اور اگر ہمیں واپسی پر اس طرف آنے کا موقع ہی نہ مل سکا؟" اس نے پوچھا۔

"ہم گاڑی کو بھول کر کسی بھی طرف بھاگ نکلیں گے۔ گاڑی ابھی تک پرانے مالک کے نام پر ہے۔ رسید پر تمہارا نام اور پتا فرضی ہے۔ گاڑی کی وجہ سے ہمیں کوئی پریشانی نہیں ہوگی۔"

بعد کا مختصر سا سفر خاموشی سے طے ہوا۔ سلطان شاہ نے وہ موضوع چھیڑ کر مجھے الجھا دیا تھا اور میں بلیک ہاک کے مکان پر پیش آنے والی متعدد متوقع صورتوں کے بارے میں سوچے جا رہا تھا۔

خوش حال بستی کی وہ رات خاصی خوشگوار تھی۔ سڑکوں پر سناٹا تھا۔ کبھی کبھی اکا دکا گاڑیاں تیزی کے ساتھ گزر جاتی تھیں۔ گلیوں میں کہیں کہیں قریب دیوار کے گھریلو ملازمین نے ایک دوسرے کو اپنے مالکان کی کہانیاں سنانے کے لیے محفلیں جمائی ہوئی تھیں جو میرے لئے پریشان کن تھیں۔

ہم بلیک ہاک کے مکان کے قریب پہنچے تو مجھے یہ دیکھ کر اطمینان ہوا کہ اسٹریٹ لیمپس کی تیز روشنی میں وہاں دور تک کسی شخص کا وجود نہیں تھا۔

سلطان شاہ نے ہیڈ لیمپس بند کر کے گاڑی بلیک ہاک کے احاطے کی دیوار کے ساتھ لگا دی۔

ہم دونوں بیک وقت گاڑی سے اترے۔ پھاٹک کی طرف جاتے ہوئے سلطان شاہ میرے پیچھے ہو لیا۔

وزنی آہنی گیٹ کے ساتھ بنے ہوئے کنکریٹ کے دو چوکور ستونوں میں سے ایک پر اطلاعی گھنٹی کا سوئچ بہت نمایاں تھا مگر میں نے اس کو نظر انداز کر کے پھاٹک پر ہلکی سی دستک دی۔

اندر چوکیدار مستعد تھا۔ "کون ہے؟" کی آواز کے ساتھ ہی چرچراہٹ کی ہلکی سی آواز سنائی دی جیسے کوئی چارپائی یا چوبی کرسی سے اٹھا ہو پھر وزنی قدموں کی ہلکی ہلکی آہٹیں سنائی دینے لگیں۔

"باہر سے خط آیا ہے... یہ لے لو۔" میں نے پھاٹک کے قریب ہو کر اونچی آواز میں کہا کہ چوکیدار میرا پیغام سن لے۔ مکانوں کے وسیع رقبے کی وجہ سے یہ امکان نہیں تھا کہ میری آواز دوسروں تک پہنچتی۔

"خط اندر پھینک دو!" اندر سے کرخت لہجے میں کہا گیا "یہ خط لانے کا کون سا وقت ہے؟" لب و لہجے اور الفاظ کے بگڑے ہوئے مانوس تلفظ سے اندازہ ہو رہا تھا کہ کراچی والوں کی روایات کے مطابق اس مکان کا چوکیدار بھی پاکستان کے سرحدی علاقوں کا کوئی شہری باشندہ تھا۔

"یہ ڈاک خانے سے نہیں کوریئر سے آیا ہے۔ خط لے کر انگوٹھا بھی لگانا ہوگا۔ دروازہ کھولو!"

ہو سکتا ہے کہ کوریئر کا لفظ اس کے پلے نہ پڑا ہو لیکن بات اس کی سمجھ میں آ گئی۔

اس نے بڑبڑاتے ہوئے کنڈی سرکا کر ذیلی دروازہ کھول دیا اور اس کی استفسار آمیز نظریں میرے چہرے پر مرکوز ہو گئیں۔ اس نے میری طرف ہاتھ بڑھا کر کہا "کدھر ہے خط؟"

میں نے لفافہ اور کاغذ جیب سے نکالا اور اسے دیتا ہوا ذیلی دروازے سے اندر گھس گیا "بس یہاں اپنا انگوٹھا لگا دو اور دروازہ بند کر کے آرام کرو۔" میں نے اس کے پیچھے پڑی ہوئی چارپائی کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔

"قلم دار!" وہ غرایا "ہم دستخط کرے گا" پھر وہ میرے دیے ہوئے بند لفافے کو گھورتے ہوئے بولا "مگر اس پر تو کسی کا نام نہیں ہے! یہ کس کا خط ہے؟ ہمارا صاحب کا...؟"

"نام نہیں، نمبر دیکھو" میں نے راہداری میں ہاتھ بہت پرے جا کر سلطان شاہ کو اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ اس قوی الجثہ اور جوان چوکیدار کو دیکھ کر مجھے وحشت سی ہونے لگی تھی۔ دوسری گڑبڑ یہ ہوئی کہ وہ میری توقع کے برعکس جاہل مطلق نہیں تھا۔ اگر وہ میری دی ہوئی رسید پر نگاہ ڈالتا تو فوراً اندازہ لگا لیتا کہ وہ مستعمل ہوئی رسید مسٹر [illegible] کے نام پر کئی بار پرانی تاریخ پر کاٹی گئی تھی۔

میں نے جیب سے قلم نکال کر اسے دیا۔ اسی لمحے میرے نتھنوں میں کلوروفارم کی تیز بو آئی۔

چوکیدار قلم لے کر دیوار کی طرف پلٹا تاکہ اس کا سہارا لے کر رسید پر اپنے دستخط ثبت کر سکے۔ اس کے پلٹنے کی دیر تھی کہ سلطان شاہ اچھل کر اس کی کمر پر سوار ہو گیا۔ اس کے دونوں ہاتھ مضبوطی سے چوکیدار کے دہانے پر جم گئے تھے۔ اس ناگہانی افتاد پر چوکیدار کے دہانے سے غوں غاں کی گھٹی گھٹی آوازیں نکلیں۔ میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ لمحہ بھر کے لیے مجھے خوف ہوا کہ وہ جسیم اور تنومند چوکیدار سلطان شاہ کو اپنی پشت سے اچھال پھینکے گا۔

اچانک چوکیدار کے قدم لڑکھڑانے لگے۔ اس کے دونوں ہاتھ بے تابانہ انداز میں فضا میں یوں لہرا رہے تھے جیسے وہ اپنا بگڑا ہوا توازن سنبھال کر کھڑا رہنے کی کوشش کر رہا ہو۔

شاید سلطان شاہ نے اپنے مد مقابل کی صحت اور جسامت دیکھ کر کپڑے پر وافر مقدار میں کلوروفارم انڈیل لی تھی۔ اس سیال کے زود اثر بخارات نے چوکیدار کے ذہن اور اعصاب پر اپنا اثر دکھانا شروع کر دیا تھا۔ لمحوں ہی لمحوں میں وہ دیوار کر کسی بے جان لاش کی طرح زمین پر ڈھیر ہو گیا۔ سلطان شاہ آخری لمحوں پر خود کو اس کے گرتے ہوئے بدن کی زد سے بچانے میں کامیاب ہو گیا۔

وہ سب چشم زدن میں ہو گیا۔ میں اس دوران بھی عمارت کی طرف سے غافل نہیں رہا۔ اندر والوں کو گیٹ پر رونما ہونے والے واقعات کی بھنک بھی نہیں مل سکی تھی۔

وہاں کنکریٹ کے دونوں ستونوں پر گیٹ لیمپ روشن تھے لیکن ہم جیتوں براہِ راست روشنی میں ہونے کے بجائے، آہنی پھاٹک کے سامنے میں موجود تھے جہاں تقریباً نیم تاریکی پھیلی ہوئی تھی۔

میں نے پھرتی سے پھاٹک کے ذیلی دروازے کی کنڈی لگا دی۔ اسی اثنا میں سلطان شاہ، چوکیدار کے قریب سے لفافہ، رسید اور قلم اٹھا کر اپنی جیب میں ڈال چکا تھا۔

چوکیدار کے بے ہوش وزنی وجود کو نیچے سے اٹھا کر چارپائی پر ڈالنا ہم دونوں کے لیے بہت مشکل کام تھا۔ اس بے چارے نے ہوش مندی سے کام لینا چاہا تھا لیکن جیسے کسی کڑے امتحان میں جلا کیے بغیر نہایت آسانی سے ڈھیر ہو گیا تھا۔ میرا دل نہیں چاہ رہا تھا کہ اسے کوئی تکلیف پہنچائی جائے لیکن مجبوری تھی۔ ہم دونوں نے بہ دقت تمام اسے گھسیٹ کر دیوار کے ساتھ بنی ہوئی نرم کیاری میں پہنچا دیا جہاں شاید مٹی کھود کر تازہ نرسری لگائی گئی تھی۔

اس کام سے فارغ ہو کر ہم دونوں وہیں دیوار سے لگ کر کھڑے ہو گئے اور مکان کا جائزہ لینے لگے۔ وہ ایک منزلہ مکان تھا۔ برآمدہ روشن ہونے کے باوجود مکان کے سامنے والے حصے کی کسی کھڑکی میں روشنی نظر نہیں آ رہی تھی۔ اس وقت وہ مکان خالی پڑا ہوا تھا یا بلیک ہاک آرام کر رہا تھا۔

احتیاط کا تقاضا تھا کہ مکان میں گھسنے سے پہلے ایک بار اطراف کا چکر لگا کر اندر کی سن گن لے لی جائے۔ بادی النظر میں یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے اس مکان کے سامنے والے حصے میں برآمدے کے ایک طرف ڈرائنگ روم اور دوسری طرف ایک خواب گاہ، دوسرے کمرے پشت پر ہونے چاہیے تھے۔

"تم یہیں ٹھہرو" میں نے پھاٹک کے ساتھ بنی ہوئی چوکیدار کی کشادہ کوٹھری کی طرف اشارہ کر کے سلطان شاہ سے کہا "میں حفاظت کے ساتھ ساتھ گھوم کر مکان کا ایک چکر لگا کر آتا ہوں۔"

"خیال رکھنا! اندر کسی خونخوار کتے سے بھی ملاقات ہو سکتی ہے۔" اس نے مجھے متنبہ کیا۔

مجھے اپنی پور پر سدھائے ہوئے الیشن کے وحشی اور خونخوار کتے یاد آ گئے اور دیدانا میں سنسنی کی لہریں سرایت کر گئیں مگر پھر میں نے اس احمقانہ خیال کو اپنے ذہن سے جھٹک دیا۔

وہاں کوئی کتا موجود ہوتا تو چوکیدار کے پاس ہی ہوتا۔ پچھلے چند سالوں میں پھاٹک کے زیر سایہ جو واقعات رونما ہوئے تھے وہ اونچی نسل کے کسی بھی واچ ڈاگ کو ادھر متوجہ کرنے کے لیے کافی تھے۔

میں سلطان شاہ کی پشت پر ہاتھ مار کر دیوار کے ساتھ ساتھ ایک طرف بڑھنے لگا۔

یہ علاقہ ڈیفنس سوسائٹی کے قیام کے ساتھ ہی تیزی سے آباد ہونا شروع ہو گیا اس لیے وہاں کے مکانات بھی جدید طرزِ تعمیر کا نمونہ تھے۔ مگر جو ڈیفنس ہی کے بہت بعد میں آباد ہونے والے علاقوں میں جا بجا دیکھنے میں آتی تھیں۔ بلیک ہاک کا مکان بھی سادہ اور روایتی انداز میں بنا ہوا تھا۔ مکان کا لان کافی بڑا اور سرسبز تھا۔ اس میں خال خال پھولوں کے تختے بھی نظر آ رہے تھے۔ ظاہر تھا کہ وہ مکان بلیک ہاک کی ملکیت نہیں تھا۔ وہ وہاں کرائے پر یا کسی کے مہمان کی حیثیت سے رہ رہا تھا لیکن مالک مکان خاصا باذوق آدمی معلوم ہوتا تھا۔

میں کچھ آگے گیا تو مجھے مکان کے داہنے پہلو پر ایک سفید کار کھڑی نظر آئی۔ مکان میں داخلے کا دوسرا دروازہ اسی طرف واقع تھا۔ شاید بلیک ہاک آمد و رفت کے لیے وہی دروازہ استعمال کرتا تھا۔ اس طرف ایک بڑی کھڑکی روشن تھی۔ چند ثانیوں بعد مجھے اس کھلی ہوئی روشن کھڑکی میں سے دیوار گیر کیبنٹ بھی نظر آنے لگے۔ میں نے غور سے اس حصے کا جائزہ لیا اور ذہن میں محفوظ کر لیا۔

مکان کی پچھلی سمت میں ایک اور کمرا روشن نظر آیا۔ وہ ہر طرف سے بند تھا لیکن اس کی دیوار میں نصب ائرکنڈیشنر کی مسلسل گھوں گھوں اس بات کا اعلان کر رہی تھی کہ بلیک ہاک اسی کمرے میں ہو سکتا تھا۔

میں مکان کے پیچھے راج کرتی ہوئی تاریکی میں پہنچا ہی تھا کہ میری جیب میں موجود ٹرانسمیٹر پر ابھرنے والے اشاروں نے مجھے بری طرح چونکا دیا۔ میں نے دل ہی دل میں غزالہ کو دعا دی جس نے میری روانگی کے آخری لمحات میں یہ ٹرانسمیٹر یاد دلایا تھا۔ پھر میں نے وہیں دیوار کی جڑ میں سمٹ کر ٹرانسمیٹر آن کیا اور اس کی آواز بہت دھیمی کر کے اسے اپنے کان سے لگا لیا۔

"گیری ہارٹ کالنگ بلیک ہاک... اوور!" دوسری طرف سے جھنجھلائی ہوئی مگر واضح آواز آئی۔

"یس گیری... میں لائن پر ہوں۔ اوور۔" قلیل وقفے کے بعد ابھرنے والی آواز میرے شکار کی تھی۔

"میں نے تمہاری ہدایات پر حرف بہ حرف عمل کیا ہے" گیری ہارٹ کی سہمی ہوئی آواز سے خوف جھلک رہا تھا۔ "میں قونصل خانے میں ہوں۔ یہ لوگ میرا ویزا لینا چاہتے ہیں اور بتا رہے ہیں کہ صبح چار بجے کی فلائٹ سے مجھے فرینکفرٹ کے راستے نیویارک کے لیے روانہ ہونا ہے۔ میرا ذہن ماؤف ہو رہا ہے۔ میں سمجھنے سے قاصر ہوں کہ یہ سب کیا ہو رہا ہے... اوور۔"

"اب وہی تمہارے پاس ہیں جنہوں نے تمہیں پناہ دی ہے۔ ان کی ہدایات پر عمل کرو" بلیک ہاک کی آواز بالکل سرد اور جذبات سے یکسر عاری تھی۔ وہ کہہ رہا تھا "وہاں پہنچ جانے کے بعد میں یہ بات تمہارے علم میں لانا چاہتا ہوں کہ چیف کو شبہ ہو گیا ہے کہ جیف قریشی کی قید سے فرار نہیں ہوا۔ اسے تم نے اپنے کسی ناپاک منصوبے کے تحت دانستہ فرار کیا ہے اور جیف اپنی پوزیشن بچانے کے لیے جھوٹ بول رہا ہے۔ اس سے گہری دوستی اور جذباتی وابستگی کی وجہ سے تم بھی اس سے مل گئے ہو۔ تم جانتے ہو کہ چیف

اپنے آس پاس کسی مشتبہ آدمی کا سایہ بھی برداشت نہیں کرتا۔ تم دونوں کا فیصلہ راشٹن دالے کریں گے۔ چیف نے تمہیں اپنی ٹیم سے ڈسچارج کروا دیا ہے۔ اوور۔"

"یہ تہمت ہے..... سراسر الزام ہے" گیبری ہارٹ کی درشت آواز ابھری "چیف نے کیسے سمجھ لیا کہ ہم دونوں جھوٹے ہیں.....؟ کیا ہماری عرق ریزیوں اور قربانیوں کا یہی انعام ہے.....؟ اوور!"

"چیف ہر معاملے پر بہت گہری نظر رکھتا ہے" بلیک ہاک کی آواز ہموار انہ ہو گئی "اس کے فیصلے کو کوئی چیلنج نہیں کر سکتا۔ سب کو معلوم ہے کہ چیف ہر قیمت پر زیبی کو سرگرمی رکھنا چاہتا ہے۔ زندہ یا مردہ یہ بات تم کو بھی معلوم ہے۔ اگر حبیب اس مردود کی قید سے فرار ہوا تھا تو اسے سب سے پہلے اس ٹھکانے کو ذہن نشین کرنا تھا۔ تم نے اس کی واپسی کی خبر دی مگر زیبی کے ٹھکانے کا ذکر نہیں کیا..... میرا ماتھا اسی وقت ٹھنک گیا تھا۔ چیف نے بھی میری رپورٹ میں اس نکتے کو نہی کی نشاندہی کی اور اس کی ہدایت پر جب میں نے تم سے اس بارے میں استفسار کیا تو تم نے سی آئی اے کے شہرہ آفاق انسپکٹر حبیب طرکی بوکھلاہٹ اور خوفزدگی کی کہانی سنا کر مجھے یہ باور کرانا چاہا کہ وہ اپنی لغزشوں کی وجہ سے اپنا مشن فراموش کر بیٹھا تھا۔ وہ چاہتا تو اس ٹیکسی کا نمبر نوٹ کر سکتا تھا جس نے اسے اس علاقے سے نکالا تھا۔ چیف نے اس بارے میں مجھ سے پہلے تمہیں فون کیا تھا تو تم نے حبیب پر مسکن دوا کے اثرات کی وجہ سے اس کے سونے کا بہانہ کیا تھا۔ تم کہانی بنانے کے لیے وقت حاصل کرنا چاہ رہے تھے۔ تم نے کہانی بنائی مگر وہ لنگڑی لولی تھی۔ حبیب کے پائے کا سیکرٹ ایجنٹ موت کے دہانے پر ہونے ہوئے بھی اپنے کام سے غافل نہیں ہوتا..... اس نے کیسے زیبی کے ٹھکانے کو نظر انداز کر دیا.....؟ کاش تم نے یہ بتایا ہوتا کہ حبیب زیبی کا ٹھکانا ذہن نشین نہیں کر سکا لیکن فلاں نمبر کی ٹیکسی کا ڈرائیور اس علاقے کی نشاندہی کر سکتا ہے جہاں سے لنگڑا حبیب اس میں سوار ہوا تھا۔ ٹیکسی تلاش کر کے حبیب کو وہاں لے جایا جاتا تو وہ زیبی کے مسکن پر ہاتھ رکھ دیتا لیکن ایسا نہیں ہوا۔ چیف کا خیال ہے کہ حبیب طرکو سرے سے علم ہی نہیں ہے کہ زیبی نے اسے کہاں قید رکھا تھا..... اندر ہی اندر کچھ ہوا..... کیا ہوا؟ یہ حبیب اور زیبی کے علاوہ صرف خدا ہی جانتا ہے پھر زیبی نے اسے بے ہوش کر کے کہیں ڈال دیا۔ وہ ہوش میں آیا اور لڑائی ہارے ہوئے کسی کتے کی طرح اپنے زخم چاٹتا ہوا تمہارے پاس پہنچ گیا اور تمہیں بھی اپنا ہمنوا بنا لیا۔ ہر شخص تم دونوں کے نایاک گٹھ جوڑ پر رشک کرے گا لیکن تمہارے انجام سے عبرت پکڑے گا..... اس انجام کا انتخاب تم نے خود کیا ہے۔ تم دونوں نے چیف کو سمجھنے میں غلطی کی۔ دو راپنے رقیب کا جاسوس ہے۔ میں نے تمہیں سب کچھ بتا دیا ہے کیونکہ اب باہر کی دنیا سے تمہارا ہر رابطہ منقطع ہونے والا ہے۔ اپنا ایریئل لوٹا دو۔ اب تم دونوں زیرِ حراست ہو۔ اوور اینڈ آل!"

حبیب طر اور گیبری ہارٹ کا وہ انجام المدوز تھا۔ میں جھرجھری سی لے کر رہ گیا۔ راس المیڈا کی ذہنی ضیافت بے مثال تھی۔ گیبری ہارٹ کی کہانی میں سواری کا حوالہ نہ ہونا ایک معمولی سی بات تھی لیکن راس المیڈا کی باریک بین نگاہوں نے اسی موہوم سی لغزش کی بنا پر واقعات کو بالکل اسی ترتیب سے دیکھ لیا تھا جس سے وہ رونما ہوئے تھے۔

بلیک ہاک کی وہ طویل تقریر اتنی سنگین اور درشت اثر تھی کہ چند ثانیوں کے لیے میں یہ بھول ہی گیا کہ میں کہاں تھا۔ قریب کے پودوں میں اچانک کسی مینڈک نے تیز آواز میں ٹرایا اور میں چونک پڑا۔

مجھے فوراً ہی یاد آ گیا کہ میں اس وقت اپنے بدترین حریفوں میں سے ایک کے احاطے میں موجود ہوں۔ وہ عمارت کی بند دیواروں میں محفوظ و محصور ہے اور میں کھلی فضا میں اس کی گھات لگائے بیٹھا ہوں۔

میں نے ایریئل آف کر کے اپنی جیب میں ڈالا اور پیش قدمی شروع کر دی۔

میں عمارت کا طواف مکمل کر کے واپس پہنچا تو سلطان شاہ مضطربانہ انداز میں میرا منتظر تھا۔

"غنیمت ہے کہ تم واپس لوٹ آئے۔ میں تو سمجھ رہا تھا کہ تم اکیلے ہی اندر جا گھسے ہو اور اب کسی بھی لمحے اندر سے دھواں دھار فائرنگ کی آواز سنائی دینے لگے گی" مجھے دیکھتے ہی وہ بول پڑا۔

"تم ڈرے گئے ہو....."

"مگر چھوٹا ہوں" وہ میری بات درمیان سے اچک کر بے ساختہ بولا۔

"ایریئل پر بات ہونے لگی تھی۔ وہ سننے کے لیے پیچھے رک گیا تھا" چند ثانیوں کے توقف کے بعد میں نے اسے بتایا۔ اس دوران میری نگاہیں سامنے کی تاریک کھڑکیوں کا جائزہ لے رہی تھیں۔

"کیا گفتگو ہو رہی تھی؟" ایریئل کا ذکر سن کر سلطان شاہ کا تجسس بیدار ہو گیا۔

"زیبی گیبری اور حبیب کی واپسی کا معاملہ تھا..... یہ باتیں اب گھر چل کر ہوں گی۔ اس وقت یہاں سے نمٹنے کے بارے میں سوچو!" میں نے جھلائے ہوئے لہجے میں کہا۔ وہ خاموش ہو گیا۔

رہے تو اندر گھسنے کے لیے کچن کی کھڑکی کھلی ہوئی تھی لیکن اندر روشنی ہونے کی وجہ سے وہ جگہ مخدوش ہو گئی تھی۔ دستی بانا کے بعد دیوار کے اس پار دوسرے گھر میں رہنے والے ہمیں روشن کھڑکی کے ذریعے اندر گھستا دیکھ کر پولیس کو باخبر کر سکتے تھے۔ میں اس وقت ایسا کوئی خطرہ مول لینے کے موڈ میں نہیں تھا۔

"چوکیدار کا کیا حال ہے؟" دل ہی دل میں فیصلہ کر لینے کے

بعد میں نے پوچھا۔

"خان صاحب آرام فرما رہے ہیں اور شاید صبح تک فرماتے رہیں۔ خوراک کچھ تگڑی ہو گئی ہے" اس بار بھی سلطان شار کی آواز سے شوخی جھلک رہی تھی۔ میری دانست میں یہ اچھی بات تھی کہ وہ اس وقت شگفتہ موڈ کے ساتھ کام کرنے کے موڈ میں آچکا تھا۔

چوکیدار کے بارے میں سلطان شار کی وہ رائے سننے کے بعد میں نے اسے بے دست و پا کرنے کا ارادہ ترک کر دیا اور سلطان شاہ کو اندر گھسنے کے طریقے کے بارے میں سمجھانے لگا۔ میں نے اس پر یہ بات بھی واضح کر دی کہ اس وقت بلیک ہاک اندر موجود تھا اور جاگ رہا تھا۔

اس سے گفتگو مکمل کرکے میں نے عمارت کا رخ کیا۔ رہبا کھڑے کھڑے رکوع کی حالت میں جھکا اور پھر اسی طرح اس سمت میں دوڑ لگا دی جدھر ذرا تنگ دوم کی موجودگی کی توقع تھی۔ برآمدے کے علاوہ عمارت کے بیرونی حصوں میں روشنیوں کا انتظام ناقص تھا یا انہیں جلانے کی ضرورت نہیں سمجھی گئی تھی۔ دیوار کے ساتھ کھڑا ہونے کے بعد میں خود کو تاریکی ہی کا ایک جز محسوس کرنے لگا۔

میری اس دوڑ میں کوئی مداخلت ہوئی نہ کوئی ردعمل سامنے آیا۔ جوں ہی میں سیدھا ہوا سلطان شاہ نے بھی اسی ترکیب کا سہارا لے کر اپنی جگہ چھوڑ دی اور چند ہی ثانیوں میں میرے پاس آ گیا۔

اس طرف تین تاریک کھڑکیاں تھیں۔ بلیک ہاک کے احمد یا بے احتیاطی کا یہ عالم تھا کہ ان میں سے کوئی کھڑکی مضبوطی سے بولٹ نہیں کی گئی تھی۔ پہلی کھڑکی کی لکڑیاں پھول کر چوکھٹے میں پھنسی ہوئی تھیں۔ زور آزمائی کی صورت میں وہ کھڑکی ضرور کھل جاتی لیکن کافی شور پیدا کرتی۔ برابر والی کھڑکی خفیف سی آواز کے ساتھ اندر کی طرف کھلتی چلی گئی۔ لطف کی بات یہ تھی کہ اس کھڑکی کے پٹ سرکے ہوئے تھے۔

ہم دونوں چند ثانیوں تک سنجے جھکے رہے پھر میں نے آہستہ آہستہ اپنا سر اوپر اٹھایا اور میدان صاف دیکھ کر تاریک کھڑکی میں سے اپنی گردن اندر داخل کر دی۔ بند کمرے کا حبس محسوس کرکے سمجھنے کی کوشش کر رہا اور نہایت اطمینان سے اندر داخل ہو گیا۔ مجھے اپنے جوتوں کے نیچے سخت فرش کے بجائے نرم قالین کی موجودگی کا احساس ہوا تھا۔ میرے اشارے تک سلطان شار کو باہر ہی ٹھہرنا تھا۔ میں نے سرعت سے اس کمرے کا جائزہ لینا شروع کر دیا۔

میرے اندازے کے برعکس وہ کھانے کا کمرا تھا۔ شاید ڈرائنگ روم برآمدے سے متصل تھا۔ میری آنکھیں اندھیرے میں دیکھنے کی عادی ہو چکی تھیں۔ میز کے پیچھے مجھے لکڑی کی چند پیٹیاں نظر آ رہی تھیں۔ مجھے معاوضہ کا دگر ترک یاد آ گیا جو شام کو وہاں سے رکھ سامان لے کر گیا تھا۔ میرے دل میں بے اختیار تجسس پیدا ہوا کہ ان پیٹیوں کا جائزہ لوں لیکن وہ ان چیزوں میں الجھنے کا وقت نہیں تھا۔ میں نے سلطان شار کو اشارہ کیا اور وہ بھی اندر آ گیا۔

کمرے میں پھیلے ہوئے گھور اندھیرے میں تاروں بھرے آسمان کی مدھم سی روشنی بھی ایک نعمت معلوم ہو رہی تھی جو کھلی ہوئی کھڑکی سے کمرے میں آ رہی تھی۔ اس روشنی میں کھانے کے کمرے سے ملحق کا بیرونی دروازہ بند نظر آ رہا تھا جب کہ اندرونی دروازہ پوری طرح کھلا ہوا تھا۔ اس دروازے پر جالی کا باریک پردہ لہرا رہا تھا۔

وہ بے چینی اور تذبذب کے ہولناک لمحات تھے۔ کھلی ہوئی کھڑکیوں کے بعد کھلا ہوا دروازہ دیکھ کر مجھے یوں محسوس ہوا جیسے بلیک ہاک نے خود ہی ہمارے لیے ایک راستہ بنایا ہوا ہے۔ میں اس دروازے کی طرف بڑھتے ہوئے ہچکچا رہا تھا۔ میں ذرا ہی دیر پہلے اپنے کانوں سے اس البیلا کی حیرت ناک فون منتقلہ گفتگو سن چکا تھا۔ اس نے ایک اشارے سے حیت طرح کی اصل کتنا اخذ کر لی تھی۔ مجھے گمان ہوا کہ کہیں اسے دیکھ اور اشارے نہ مل گئے ہوں اس نے سمجھ لیا ہو کہ ہم لوگ بلیک ہاک کے گھر کا رخ ضرور کریں گے اور پھر اس نے چپ چاپ رات میں ہمارے لیے وہ تمام آسانیاں فراہم کر دیں جو بظاہر مقدر کی یاوری نظر آ رہی تھیں۔

"رک کیوں گئے؟" نرگے بڑھو" سلطان شار نے میرے کان کے نیچے سرگوشی کی۔ اس کے گرم اور ناہموار سانس میرے چہرے سے ٹکرا رہے تھے۔ "اس کے باہر آنے سے پہلے اسے اس کے کمرے میں ہی گھیر لو۔"

میں نے ہم گن جیب سے نکال لی اور سنبھلے انداز میں دروازے کی طرف بڑھنے لگا۔

دروازہ عبور کرتے ہی ہم ایک راہ داری میں آ گئے۔ اندر روشنی نظر آ رہی تھی اور اس روشنی کا انعکاس ہمارے چہرے تک پہنچ رہا تھا۔ ہم رک کر اندر کی سن گن لیتے رہے۔ ہر طرف مکمل سکوت کا راج تھا۔ کانوں پر بہت زیادہ زور دینے کے بعد میں ائرکنڈیشنر کی بہت ہلکی سی گونج سننے میں کامیاب ہو گیا مجھے اپنے دل کی دھڑکنوں کے ساتھ وہ مشینی گونج ابھرتی اور ڈوبتی ہوئی محسوس ہو رہی تھی۔

آخر میں نے اس آواز کی سمت کا تعین کرکے روشنی کی طرف بڑھنا شروع کر دیا۔

میں دیوار سے لگ کر قدم بہ قدم سرکتا ہوا ایسے مقام پر پہنچ گیا جہاں سے آگے لاؤنج تھا۔ ہمارے داہنے ہاتھ پر روشن کچن تھا۔ لاؤنج کی بتیاں گل تھیں لیکن کچن سے آنے والی روشنی دور تک کام کر رہی تھی۔ بائیں طرف بلیک ہاک کی خواب گاہ تھی جس میں ائرکنڈیشنر چل رہا تھا۔

سلطان شار کو یہیں رکنے کا اشارہ کرکے میں دبے پنجوں کے بل

جلتے ہوئے کچن اور آس پاس کے سارے کونے کھدرے چھان مارے لیکن ہر طرف میدان صاف تھا۔ شاید بلیک ہاک کے برے دن آہی گئے تھے۔

ہم دونوں بہت تیزی کے ساتھ اس دروازے پر پہنچ گئے جس کے نیچے ایک تنگ سا روشن مستطیل چمک رہا تھا۔ ہم نے دروازے کے دونوں طرف دیوار سے چپک کر پوزیشن لی ہوئی تھی۔ میں نے وہیں سے ہاتھ بڑھا کر دروازے پر ہلکا سا دباؤ ڈالا لیکن دروازہ اپنی جگہ منجمد رہا۔ میں نے بتدریج دباؤ اتنا بڑھایا کہ مجھے اپنا شانہ اور بازو کا جوڑ دکھتا ہوا محسوس ہونے لگا۔ میں نے مایوس ہو کر ہاتھ گرا لیا۔

اس وقت حالات ہر طرح ہمارے حق میں تھے۔ ہم دو تھے، بلیک ہاک پورے گھر میں اکیلا تھا۔ ہم مسلح تھے، وہ بے خبری کے عالم میں اپنی خواب گاہ میں آرام کر رہا تھا۔ اس کے فرار کے اکلوتے راستے پر ہم قابض تھے، ہمارے فرار کی ایک سے زیادہ راہیں کھلی ہوئی تھیں۔

میں نے چٹکی سے چوبی دروازے پر ہلکی سی ضرب لگائی۔ گھر میں چھائے ہوئے سناٹے میں کھٹ کی وہ آواز مجھے ہتھوڑے کی ضرب کی طرح گونجتی محسوس ہوئی۔ انتظار اور انتظار کے اعصاب شکن لمحات رینگ رینگ کر سرکنے لگے۔ میرے کان بلیک ہاک کی تیز آواز کے منتظر رہے لیکن وہاں سناٹا چھایا رہا۔

دوسری مرتبہ میں نے انگلی کے سرے سے ایک بار دروازہ بجایا۔ اس مرتبہ بھی میری کوشش رائیگاں گئی۔ اندر سے ائیرکنڈیشنر کی آواز کے سوا کوئی جواب نہیں آرہا تھا۔

میرے اعصاب تننے لگے۔ میری بے چین نظریں گرد و پیش کا طواف کرنے لگیں کہ کہیں بلیک ہاک خطرہ محسوس کر کے اپنا کمرا چھوڑ کر کہیں اور گھات لگائے نہ بیٹھا ہو۔ اگر وہ کمرے سے باہر نکل چکا تھا تو کمرے کا دروازہ کھلا ہوا ہونا چاہیے تھا۔ میرے ذہن نے اس دلیل کا فوری جواب دے ڈالا۔ کمرا چھوڑنے کے بعد وہ اسے باہر سے بھی بولٹ کر سکتا تھا۔

میرے ذہن میں یہ شکست و ریخت چل ہی رہی تھی کہ سلطان شاہ کے صبر کا پیمانہ لبریز ہو گیا اور وہ دیوار چھوڑ کر دروازے کے عین سامنے جا کھڑا ہوا۔ اس کے داہنے ہاتھ میں ریوالور دبا ہوا تھا۔

"لاحول ولا قوۃ۔" سلطان شاہ کی جھنجھلائی ہوئی بے ساختہ آواز خبر جتاتا اور کافی بلند تھی۔

میرے کچھ سمجھنے سے پہلے وہ ہاتھ بڑھا کر اس دروازے کا ہینڈل بولٹ گرا چکا تھا۔

دروازہ کھلتے ہی اندر سے آنے والی خنک ہوا کے پہلے جھونکے نے میری طبیعت خوش کر دی۔ روشن خواب گاہ میں شکن آلود بستر خالی پڑا ہوا تھا۔

"شاید وہ تمہیں دیکھ کر نکل بھاگنے میں کامیاب ہو گیا۔" سلطان شاہ نے خالی کمرے میں داخل ہو کر افسوس سے کہا۔ "کمرے کی حالت بتا رہی ہے کہ تھوڑی دیر پہلے تک وہ یہیں موجود تھا۔"

"وہ میری جھلک بھی نہیں دیکھ سکا۔" میں نے دروازہ چوکھٹ پر جا کر کہا۔ "اگر وہ خطرہ سونگھ کر نکلا ہے تو اس وقت بھی اسی چھت کے نیچے ہوگا۔ سب سے پہلے ہمیں پورے گھر کی تلاشی لینی ہوگی۔"

"ابھی تم نے اسے ایئر فیس پر بات کرتے ہوئے بھی سنا تھا؟" سلطان شاہ نے تائید طلب لہجے میں کہا۔

اضطراری طور پر لاحول پڑھنے کے بعد وہ سرگوشیانہ لہجے میں بات کر رہا تھا۔

بدترین اعصابی تناؤ کے باوجود میرے ہونٹوں پر مسکراہٹ پھیل گئی۔ "یہ احمقانہ نکتہ میرے دماغ میں بھی آیا تھا مگر میں نے زبان نہیں کھولی۔ ضروری نہیں کہ اس نے اسی کمرے سے بات کی ہو۔ ایئر فیس پر وہ کہیں سے بھی بات کر سکتا ہے۔"

سلطان شاہ نے طائرانہ نظروں سے کمرے کا جائزہ لے کر ایک میز پر پڑی ہوئی ٹارچ اٹھائی اور میری طرف بڑھ آیا۔ "تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ اسے یہیں کہیں ہونا چاہیے۔" اس نے سرگوشی کی۔

وہ صورت حال جتنی سنگین تھی، اسی قدر مضحکہ خیز بھی معلوم ہو رہی تھی۔ وہ بلیک ہاک کا گھر تھا لیکن یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے ہم کسی بے نام سائے کی تلاش میں بھٹک رہے ہوں۔

اس خواب گاہ کا دروازہ بولٹ کر کے ہم نے پوری احتیاط کے ساتھ ایک سرے سے گھر کی تلاشی لینی شروع کر دی۔ اس مکان میں کوئی زیر زمین کمرا نہیں تھا۔ چھت پر جانے والے زینوں پر گرد کی موٹی موٹی بے داغ تہیں جمی ہوئی تھیں۔ زینے کی دیواروں سے چھت تک مکڑیوں کے جالے تنے ہوئے تھے۔ صاف نظر آرہا تھا کہ مہینوں بلکہ برسوں سے کسی نے ان زینوں پر قدم نہیں رکھا تھا۔ انہیں چھوڑ کر ہم نے ٹارچ کی روشنی میں ہر کونا جھانکنا شروع کر دیا۔

ہر طرف سے بے نیل و مرام واپسی کے بعد ہم ڈرائنگ روم میں پہنچے۔ وہ ابتدا ہی سے خالی پڑا ہوا تھا مگر اس بار میں وہاں رکھی ہوئی چوبی پیٹیوں کے بارے میں اپنے تجسس پر غالب نہیں آسکا۔

میں نے ٹارچ لے کر ان پیٹیوں کا جائزہ لینا شروع کر دیا۔ وہ پیٹیاں جو بہت نفیس ساخت کی تھیں اور اوپر تلے رکھی ہوئی تھیں، میری توجہ کا مرکز بن گئیں۔ ان کے بعض حصوں پر کاغذ چپکے ہوئے تھے جیسے کچھ چھپانے کی کوشش کی گئی ہو۔ ان کے برابر میں تین، وضع پرانی پیٹیاں تھیں۔ ان پر انگریزی میں "سنگ مرمر کا سامان" لکھا ہوا تھا۔

سلطان شاہ میرے کہنے کے بغیر نفیس پیٹیوں پر سے کاغذ اکھاڑنے میں مصروف ہو گیا۔ یہ اتفاق تھا کہ سب سے پہلے نمودار ہونے والے حروف ٹی این ٹی تھے۔ میرے لیے وہ تین حروف بے

تھیں جن کے ذاتی نائٹو لوبین بارود کا کیمیائی نام اور وہ مختصر حروف اس کے مختلف تھے۔ میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔ اگر غیر ملکی ایجنٹ ان تین کا کارگو ٹرک رہی بارودی پیٹیاں ائرپورٹ کے لیے لے گیا تھا تو کراچی کے ہوائی اڈے کو بڑا زبردست خطرہ درپیش ہو سکتا تھا۔ شاید کے نام کیمپ کے خلاف نہیں بلکہ کراچی ائرپورٹ کے خلاف بنایا جانے والا منصوبہ تھا۔ میری ساری خود اعتمادی رخصت ہو گئی۔

میں نے سلطان شاہ کے ساتھ مل کر بہت احتیاط سے وہ دونوں پیٹیاں الگ کیں اور پھر خود بھی تحریر پر جھکا ہوا کاغذ نوچنے اور اکھاڑنے میں مصروف ہو گیا۔

ہاتھوں کے ساتھ ساتھ میرا ذہن بھی چل رہا تھا۔ میں ذاتی تجربات کے جس بھیانک عذاب سے گزر رہا تھا وہ پاکستان کے لیے اجنبی نہیں تھا۔ ہر ذمہ دار اہل کار ملکی شعبہ جات اور مواصلات کو لاحق عالمی خطرات سے پوری طرح آگاہ تھا۔ ہوائی اڈوں کی حفاظت کے لیے خصوصی انتظامات تھے۔ ائرپورٹ سیکیورٹی فورس اور ائر کمانڈوز کے ساتھ ساتھ ہر جدید ترین تشخیصی سہولت استعمال کی جا رہی تھی۔ خاص نسل کے کھوجی کتے ہر وقت اہم ہوائی اڈوں پر موجود رہتے تھے۔ ان تمام انتظامات کے ہوتے ہوئے یہ ممکن نہیں تھا کہ راس المبلا کے سازشی ساتھی کسی اندرونی ملی بھگت سے غیر قانونی بارودی ذخائر ممنوعہ حدود میں لے جا سکیں۔

کاغذ صاف ہو گئے۔ ان پیٹیوں میں انتہائی حساس قسم کے آتشی اور بارودی ہتھیار محفوظ کیے گئے تھے۔ کچھ پتا نہیں تھا کہ وہ کن مقاصد کے لیے وہاں رکھے گئے تھے۔ کسی ماہر کی معاونت کے بغیر ان پیٹیوں سے چھیڑ چھاڑ مہلک ثابت ہو سکتی تھی۔ یہ بھی ممکن تھا کہ کوئی تختہ اکھڑتے ہی ان ہتھیاروں کا حفاظتی نظام بیدار ہو کر اپنی حدود میں آنے والی ہر زندہ اور بے جان شے کے ٹکڑے اڑا دیتا۔

وہ تفصیلات سن کر سلطان شاہ کی پیشانی عرق آلود ہو گئی اور وہ پھنسی پھنسی آواز میں بولا "یہ خبر اسی وقت اول خان یا میجر غوث تک پہنچنی چاہیے ورنہ کچھ بھی ہو سکتا ہے۔ اگر بلیک ہاک کمرے میں موجود نہیں ہے تو کسی بھی لمحے واپس آ سکتا ہے۔ ہماری یہاں آمد اس سے پوشیدہ نہیں رہ سکے گی۔"

"ذرا مارٹل کے سامان کی ایک پیٹی تو کھولو۔ اسے بھی دیکھ لیا جائے۔" میں نے اسے ہدایت دی۔

وہ کھانے کا کمرا تھا۔ سلطان شاہ نے ٹارچ کی روشنی میں ایک الماری میں سے کیک کاٹنے والی لمبی چھری اور چند مضبوط سروس اسپانر نکالے اور ایک پیٹی پر ٹوٹ پڑا۔ تختے اکھاڑنے میں اس نے بڑا احتیاط بالائے طاق رکھ دی تھی۔ بلیک ہاک کی گھر میں موجودگی کا کھٹکا کے بعد میں بھی قدرے بے فکر ہو چکا تھا۔

اس پیٹی میں گھاس پھوس کے درمیان سنگ مرمر کی تختیاں نظر بھی موجود تھیں۔

"بس آ جاؤ!" میں نے ہاتھ پکڑ کر اسے وہاں سے اٹھایا "بلیک ہاک کے کمرے کی تلاشی لے کر ہمیں اس کی آمد سے پہلے یہاں سے نکل جانا چاہیے۔ اول خان وغیرہ کو فلیٹ سے فون کیا جائے گا۔"

"نہیں فوراً خبر کرو" سلطان شاہ خوشامد کرتے ہوئے بولا۔ "تمہیں معلوم ہونا چاہیے کہ اس وقت ہم موت کے دہانے میں بیٹھے ہوئے ہیں۔"

"چلو۔ یہ کام تم خود کر لینا تاکہ تمہاری تسلی ہو جائے" میں نے ملائمت سے کہا۔

بلیک ہاک کے کمرے میں مختلف ساخت کے تین پستول، ایک سائلنسر چڑھا ہوا ریوالور اور متعدد میگزین پہلے ہی نظر آ چکے تھے۔ میں انہیں نظر انداز کر کے وہاں موجود واحد الماری کی طرف بڑھ گیا۔

"ٹیلی فون زندہ ہے" سلطان شاہ کی آواز میں ہراس پوشیدہ تھا۔

"تاروں کو پتا چلا کر رکھو!" میں نے پلٹ کر کہا اور دوبارہ الماری کا سامان الٹ پلٹ کرنے لگا۔

کپڑوں کے نیچے مجھے کتابی سائز کا ایک فولڈر نظر آیا جس میں بہت سے کاغذات سمٹے ہوئے تھے۔ میں نے اس کا سرسری جائزہ لیا۔ کئی کاغذوں پر ان ہی تاریخوں میں کچھ مشتبہ اندراجات تھے۔ پھر مجھے ایک ایسا کاغذ بھی نظر آیا جس پر پنسل سے بہت چھوٹے حروف میں کے نائٹرین لکھا ہوا تھا۔ میں نے فولڈر کو تہ کر کے اس کا کلپ لگایا اور اپنے گریبان کے بٹن کھول کر فولڈر کو اندر سے پتلون کی بیلٹ میں پھنسا لیا۔

"تار تو بالکل بے جان ہے! ڈیڈ!" سلطان شاہ کی آواز میں دہشت ابھر آئی "معلوم ہوتا ہے کہ کسی نے باہر سے تار کاٹ دیے ہیں۔ شاید بلیک ہاک آ چکا ہے۔"

میرے جواب دینے سے پہلے ہی ایمرجنسی پر کال کا اشارہ ملنے لگا۔

"دروازے پر نظر رکھو تاکہ ہم باہر نگاہ رکھ سکیں" یہ کہتے ہوئے میں نے ایمرجنسی نکال کر آن کر دی اور بلیک ہاک کا بھرا ہوا بے آواز ریوالور اٹھا کر نیم روشن راہداری میں نکل گیا۔

"ریس از بلیک ہاک آن ارجنٹ کال فار چیف... اوور!" ایمرجنسی پر متوحش آواز میں غیر معمولی پیغام سنائی دیا جس کا مطلب تھا کہ بلیک ہاک اپنے سربراہ سے کوئی ہنگامی رابطہ قائم کرنا چاہ رہا تھا۔

"کیا بات ہے؟ معلوم ہوتا ہے کہ گیری ہارٹ تمہیں جل دے کر نکلنے میں کامیاب ہو گیا ہے؟ اوور!" چیف کے روپ میں راس المبلا کی آواز استہزائیہ تھی۔

"دو دونوں اپنے مقررہ ٹھکانے پر زیر حراست ہیں... صبح چار

بچے ان کی پرواز ہے۔" بلیک ہاک کہہ رہا تھا "میرے گھر کے حالات سخت خطرناک ہیں۔ کچھ اجنبی لوگ اندر گھسے ہوئے ہیں۔ اوور!"

"اور شاید تم اپنے کمرے میں محصور ہو؟ اوور!" بلیک ہاک کے اس پیغام نے ہم دونوں کے ساتھ راس المیڈا کو بھی بری طرح چونکا دیا تھا۔ اس کے اضطراری سوال سے تشویش جھلک رہی تھی۔

"نہیں۔۔۔ میں مقتولوں کے سلسلے میں مصروف تھا پھر کیری کو انکام دے کر گرے ہاک کے ساتھ کچھ لوگوں کو بزنس کے ذریعے گیا تھا۔۔۔ واپس آیا ہوں تو میرا چوکیدار بے ہوش پڑا ہے۔۔۔ گھر کے باہر ایک کھلی ہوئی مشتبہ کار کھڑی ہے۔۔۔ میں اپنے احاطے میں ہوں۔ میرے ڈائننگ روم کی کھڑکی کھلی ہوئی ہے۔ میں نے اندر ایک ٹارچ کی متحرک روشنی بھی دیکھی ہے۔ پتا نہیں وہ کون لوگ ہیں اور یہاں کیا لینے آئے ہیں۔ اوور!" وہ تفصیلات بیان کرتے ہوئے بلیک ہاک ہانپنے لگا۔ اپنی ساری بے خوفی اور حماقت کے باوجود وہ اپنی آواز سے خائف محسوس ہو رہا تھا۔

"یہ زینی کے سوا کوئی نہیں ہو سکتا" راس المیڈا کی آواز غضب ناک ہو گئی "فوراً اپنے فون کے تار کاٹ دو۔ اپنے گھر کو آج اس حرام زادے کا مدفن بنا دو۔۔۔ میں شرط لگا تا ہوں کہ اپنی زندگی کے عوض جیف طرنے اسے تمہارے بارے میں کچھ بتایا ہوگا۔ اس نے تمہارے گریبان پر ہاتھ ڈالا ہے" تم اس کا نرخرا چیر کر پھینک دو۔ اوور!"

"روشنی دیکھتے ہی میں نے فون کے تار کاٹ دیے تھے" اوور!" جواب دیا گیا۔

"مکان کو گھیر لو۔ اس کی نکاسی کا ہر راستہ مسدود کر دو۔ کتنے آدمی ہیں تمہارے ساتھ؟ اوور!"

"چیف! ہم کل تین نفوس ہیں" بلیک ہاک کی آواز سے ۔۔۔ بے بسی جھلک رہی تھی "وائٹ ہاک بھی ہمارے ساتھ ہے۔ یہ دونوں مجھے چھوڑنے کے لیے آئے تھے۔ جب میرے چوکیدار نے گیٹ پر روشنی پڑنے کے باوجود پھاٹک نہیں کھولا تو ہم تینوں کو تشویش ہوئی۔ وائٹ ہاک نے دیوار سے اندر کود کر پھاٹک کھولا تو مجھے نقشہ بگڑا ہوا نظر آیا۔ وہ دونوں اس وقت دو کونوں سے پورے گھر کی نگرانی کر رہے ہیں۔ وہ باہر آتے ہی مارا جائے گا۔ اوور!"

"باہر ایک ہوائی فائر کرو۔۔۔ وہ خوف زدہ ہو کر باہر نکلنے کی کوشش کرے گا۔۔۔ تمہیں فائر کرنے کی ضرورت نہیں۔ پولیس آئی تو اسے دھر لیا جائے گا۔ یہ سنہرا موقع ضائع ہو جائے گا۔ کھلی ہوئی کھڑکی کے قریب سے اسے نکالو۔ وہ گھبرا کر باہر نکلنے کے لیے بے چین ہو جائے گا۔ اپنے اپرچیں آن رکھو۔۔۔ اس وقت ڈائننگ روم کی کھلی ہوئی کھڑکی کے قریب جو بھی موجود ہے وہ مجھے رپورٹ کرے۔ اوور!"

"گرے ہاک۔۔۔ میں کھڑکی سے صرف چند گز دور ہوں۔ مجھے روشنی نظر نہیں آئی۔ اندر سکوت اور گہرے اندھیرے کا راج ہے۔ مکان کا پچھلا حصہ کچھ روشن ہے" اسی طرف بلیک ہاک کا کمرا ہے۔ اوور!"

میں نے اپرچیں سلطان شاہ کو تھما کر تیزی سے اپنی جگہ چھوڑ دی۔ میں جو کچھ سن چکا تھا میرے لیے وہی کافی تھا۔ میں ان لوگوں کو دہشت زدہ کرنے کا وہ موقع ضائع نہیں کر سکتا تھا۔

سلطان شاہ نے میرے پیچھے آنے کی کوشش کی لیکن میں نے فوراً کے اسے روک دیا۔

"گرے ہاک! تم بوڑھا اور اس چوہے کو اس کے بل سے باہر نکلنے پر مجبور کر دو۔ اوور!" اپرچیں پر کہے جانے والے وہ آخری الفاظ تھے جو راس المیڈا کی آواز میں میرے کانوں سے ٹکرائے۔

گہرے اندھیرے کا راج ہونے کے باوجود اس گھر کا نقشہ میرے ذہن میں جم چکا تھا۔ میں تقریباً دوڑتا ہوا ڈائننگ روم کے اندرونی دروازے تک پہنچا اور جالی کے لہراتے ہوئے پردے کی اوٹ میں ایک طرف دبک گیا۔ میرے ہاتھ میں دبے ہوئے بے آواز ریوالور کی سمت ذہنی نال گرے ہاک کے خونیں استقبال کے لیے کھلی ہوئی کھڑکی کی طرف اٹھی ہوئی تھی۔ میں اس وقت ان درندوں کے نرغے میں آ چکا تھا "فرار کی راہ اگرچہ مسدود ہو چکی تھی مگر میں پھر بھی آخری سانس تک ان کا مقابلہ کرنے کا عزم کر چکا تھا۔

وہ معرکہ اس قدر نازک اور پرخطر تھا کہ میں بھی راس المیڈا کی طرح پولیس کو دور رکھنا چاہتا تھا۔ محض اسی وجہ سے میں نے اپنے پرشور پستول کے بجائے بلیک ہاک کا بے آواز ریوالور استعمال کرنے کا فیصلہ کیا تھا۔

ایک بار پھر انتظار کے لمحات میرے اعصاب کو چٹخانے لگے۔ شاید میں ضرورت سے زیادہ تیزی دکھا کر اپنے مورچے پر پہنچ گیا تھا۔ گرے ہاک شاید بہت زیادہ سنبھل سنبھل کر کھلی ہوئی کھڑکی کی طرف آ رہا تھا۔

آخر چوبی فریم کے عقب میں ایک کھوپڑی کا کچھ حصہ نمودار ہوا۔ ٹریگر پر میری شہادت کی انگلی کی گرفت سخت ہو گئی۔ دوسرے کھوپڑی فوراً غائب ہو گئی۔ میں منتظر رہا۔ چند لمحوں بعد وہ کھوپڑی بلند ہوتے ہوتے شانوں تک ایک انسانی ہیولا میرے سامنے آ گیا۔ گہری تاریکی میں بس اس کی چمک دار اور متجسس آنکھیں ہی نظر آ رہی تھیں۔ وہ بے چینی سے متحرک تھیں۔ پھر اس کا دایاں ہاتھ بلند ہوا۔ وہ خالی نہیں تھا۔ شاید وہ کمرے میں پھیلی ہوئی تاریکی میں اپنا کوئی نشانہ تلاش کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔

"وی ڈی... سور کی..." میں اس کی اسی آواز کا منتظر تھا۔ اس کی پہلی گالی مکمل ہونے سے پہلے میں نے ٹریگر دبا دیا۔ میری کلائی کو تیز جھٹکا لگا "ٹھک" کی غیر فطری سی دبی آواز کے ساتھ نال سے ایک شعلہ لپکا اور کھڑکی میں نظر آنے والا سایہ اچانک معدوم

ہوگیا۔ نئے ہتھیار سے میرا پہلا فائر بے خطا رہا تھا۔ پگھلا ہوا سیسہ اس کے مغز کے ایسے حصے میں اترا تھا کہ اسے چیخنے کی مہلت بھی نہیں مل سکی تھی۔ اس کی رندھی ہوئی چیخ ایک بلند آہنگ ہچکی میں گھٹ کر رہ گئی تھی۔ اس کے نیچے گرنے کی دھمک اس کی آخری آواز سے زیادہ پُرشور تھی۔

میں دوڑتا ہوا سلطان شلد کے قریب جا پہنچا۔ پوری صورت حال کو سمجھ لینے کے بعد وہ اپرنس صحبت بچن والی راہداری تک بڑھ آیا تھا۔ نیم تاریکی میں خوف سے اس کا چہرہ حواس باختہ ہو رہا تھا۔

اپرنس پر بلیک ہاک ہذیانی آواز میں بول رہا تھا "۔۔۔ مر گیا۔ شاید اس کے دل یا دماغ پر بے آواز فائر کیا گیا ہے۔۔۔ چیف! وہ درندہ ہے! بالکل خونی بھیڑیے کی طرح! ہم اسے اس طرح زیر نہیں کرسکیں گے۔ وہ دبک کر موت کا انتظار کرنے والوں میں سے نہیں ہے۔ گھر میں محصور ہو جانے کے باوجود مقابلے پر تلا ہوا ہے۔ کاش! گرے ہاک زندہ رہتا۔۔۔ ہم تب اسے بہت آرام سے مار لیتے۔۔۔ اوور!"

"یہ بات ناقابل یقین ہے کہ وہ فراز نکلتے ہی اتنی آسانی سے مار لیا گیا" راس البنڈا کی آواز صدمے سے مرتعش تھی "زیبی ایک ایک کرکے میرے آدمیوں کو کھاتا جا رہا ہے۔۔۔ تم کیا کرنا چاہتے تھے؟ اوور!"

"دو آدمی باہر رہ کر نگرانی کرتے، میں چھت کے راستے مکان میں داخل ہو کر اسے باہر ہانک سکتا تھا۔ وہ کم از کم تین آدمیوں کا کام تھا۔۔۔ ہم دونوں اب انتظار کے سوا کچھ نہیں کرسکتے۔ اوور۔"

"عمارت کی نگرانی کرتے رہو اور مجھے سوچنے دو!" راس البنڈا کی آواز تھکی تھکی سی ہو گئی "آج زیبی کو ہر قیمت پر فنا ہونا ہے۔۔۔ اس کی چیرہ دستیاں اب میرے لیے ناقابل برداشت ہو چکی ہیں۔"

اپرنس پر موت کا سا سنسنی خیز سکوت طاری ہوگیا۔ راس البنڈا مجھے مارنے کی کوئی نادر ترکیب سوچ رہا تھا اور میں دل ہی دل میں اس نرغے وال حصار سے نکلنے کے لیے فکر مند تھا۔

"بلیک ہاک کی گاڑی کی چابی تلاش کرو!" میں نے سلطان شلد کے ہاتھوں سے اپرنس لے کر کہا "وہ اس کے کمرے میں ہی موجود ہونی چاہیے۔ اب ہم اپنی گاڑی تک نہیں پہنچ سکیں گے۔"

"اس کی گاڑی احاطے میں ہے" مضبوط فولادی پھاٹک بند ہوگا، باہر وہ دونوں ہمارے منتظر ہیں۔ اس چھت کے سائے سے محروم ہوتے ہی موت ہمیں دبوچ لے گی۔۔۔ کاش ہمیں یہاں سے ایک فون کرنے کا موقع مل گیا ہوتا۔ اب دیکھنا ہے کہ ہمیں یہاں سے کب نکلنا نصیب ہوتا ہے۔"

وہ عجیب لڑائی تھی۔ دونوں فریق اپنی اپنی جگہ فکر مند تھے۔ جو ہو چکا تھا اس پر ملول و افسردہ تھے، جو نہیں ہو سکا اس کی آرزو کر رہے تھے۔ کچھ نہیں کہا جا سکتا تھا کہ فتح کس کے نصیب میں تھی۔

میری دانست میں اس وقت وہ مقابلہ یک بیک وسائل کی جنگ کے بجائے اعصاب اور حوصلے کی لڑائی میں تبدیل ہو چکا تھا۔ میں نے سلطان شاہ کا دل بڑھانے کے لیے پوری نیک نیتی سے کہا۔

"ابھی تک ہم نے صرف ایک گولی چلائی ہے اور ان کا ایک آدمی مار لیا ہے۔ یہاں بہت میگزین موجود ہیں۔ ہم کئی دن تک ان کا مقابلہ کرسکتے ہیں۔ سب سے بڑی بات یہ ہے کہ اپرنس کی وجہ سے ہم ان کی لمحہ بہ لمحہ سوچ سے واقف ہیں جبکہ وہ ہمارے عزائم سے بے خبر ہیں۔ ابھی ابتدا ہوئی ہے۔ میرا خیال ہے کہ اجالا پھیلنے سے پہلے کوئی نہ کوئی صورت نکل آئے گی۔"

سلطان شاہ کے ہونٹوں پر پھیکی مسکراہٹ پھیل گئی "یہ اپرنس تمہیں غزالہ نے یاد دلایا تھا۔ ذرا تصور کرو کہ ہم اسے عجلت میں یہیں بھول آتے تو کیا ہوتا؟ ان خبیثوں نے بے خبری میں ہمیں مار لیا ہوتا۔"

"چھٹی حس کے معاملے میں اچھی بیویاں بدھوؤں سے کم نہیں ہوتیں" میں نے ہنس کر کہا "کسی سبب اور جواز کے بغیر آنے والے خطرات کو بہت پہلے بھانپ لیتی ہیں پھر اپنی عقل مندی پر اتراتی ہیں۔"

"میں اب یہاں گھٹن محسوس کر رہا ہوں۔" وہ میرے پُرمزاح فقروں کو نظر انداز کرکے بولا۔ سد بیکی کی وجہ سے وہ ذہنی خلفشار میں مبتلا نظر آ رہا تھا "ایک ڈیڑھ گھنٹے میں کوئی نتیجہ نہ نکلا تو میں دھواں دار فائرنگ شروع کردوں گا۔ پولیس آئے گی تو محاصرے کی یہ کیفیت تو ختم ہوگی۔"

"پولیس کو بارودی پیٹیوں اور دوسرے ہتھیاروں کا حساب کون دے گا؟ وہ بھاگ جائیں گے اور ہم پھنس جائیں گے۔ تم بھول رہے ہو کہ میری گرفتاری پر انعام کا اعلان ابھی تک برقرار ہے۔"

"ہر طرح مصیبت ہے" وہ اپنا سر جھٹکتے ہوئے بڑبڑایا "میں آمنے سامنے کی لڑائی سے نہیں ڈرتا۔ مرو؟ دو بار دم دبا کر بھاگ جاؤ۔ ایسی اعصاب شکن آنکھ مچولی میرے بس کی بات نہیں ہے۔"

"چیف کالنگ بلیک ہاک!" غالباً راس البنڈا کی کھوپڑی میں کوئی نئی سوچ جنم لے چکی تھی اور اس نے بولنا شروع کر دیا تھا۔ "تمہارے پاس پی این ٹی چارج کے دو کریٹ باقی ہونے چاہئیں۔ وہ کہاں ہیں؟ اوور!"

"وہ ڈائننگ روم میں ہی موجود ہیں۔ ان کے نمبر ستر اور اٹھاسی ہیں۔ اوور!" بلیک ہاک نے چکرا دینے والے لب و لہجے میں اپنے چیف کے اس سوال کا جواب دیا تھا۔

"پھر کام بن گیا" راس البنڈا کی آواز میں مسرت عود کر آئی "دو چارج دو ہزار مربع گز کے رقبے پر بنی ہوئی کسی بھی کثیر المنزلہ عمارت کو کھنڈر بنا دینے کے لیے کافی ہیں۔ وہ کریٹ بہت جا

تمہارے مکان کی بنیادوں تک کا سراغ لگانا دشوار ہو جائے گا۔ اب تم اس کی تیاری کرلو۔ اوور!"

"مگر وہاں تک رسائی کیسے ہوگی؟ کھڑکی کے پیچھے زیبی کوئی بے آواز گن لیے بیٹھا ہے۔ وہ کھڑکی پر کسی کا سایہ بھی دیکھے گا تو بے دریغ گولی چلادے گا۔ میں تمہاری ہدایت سمجھنے سے قاصر ہوں۔ اوور!"

"میں اب تمہیں بتائے دیتا ہوں۔ ان پیٹیوں میں تباہ کن بارودی ہتھیار ہیں اور ہر پیٹی میں ایک ریموٹ کنٹرولڈ ڈیٹونیٹر بھی ہے۔ پیٹیوں کے نمبر اسی لیے اہم ہیں کہ ہر ڈیٹونیٹر کا ایک مخصوص ریموٹ کنٹرولر ہے اور یہ سب میرے پاس ہیں۔ یہ رفتہ ذرا غلط ہوگیا۔ کبری ہاسٹ موجود ہوتا تو وہ سب کام آسانی سے کرسکتا تھا۔ تم زیبی کو وہیں گھیرے رہو۔ میں آدھے گھنٹے میں دونوں ریموٹ کنٹرولر لے کر وہاں پہنچ رہا ہوں۔ اس کے بعد زیبی کا قصہ ہمیشہ کے لیے ختم سمجھو۔ وہ جنگی رسوم سے زندہ رہا ہے اس سے کہیں بڑے دھماکے میں ہلاک ہوگا۔ اوور اینڈ آل!"

راس المیڈا کا وہ شیطانی فیصلہ سن کر میں سناٹے میں آگیا۔ سلطان شاہ وحشت اور بے بسی کے عالم میں میرا چہرہ تکے جارہا تھا پھر وہ سرسراتی ہوئی آواز میں بولا "تم نے سن لیا؟ ہمارے پاس کچھ کرنے کے لیے صرف آدھے گھنٹے کی مہلت رہ گئی ہے۔ ہوسکتا ہے کہ وہ حرام زادہ اس سے پہلے ہی یہاں آپہنچے۔ وہ آگیا تو ہماری زندگیاں اس کی انگلی کے ایک اشارے کی مرہونِ منت رہ جائیں گی۔ اگر یہ کرنٹ دو ہزار مربع گز کے رقبے پر تباہی پھیلا سکتے ہیں تو پتا نہیں ان کا ریموٹ کنٹرولر کتنی دور تک کام کرتا ہوگا۔"

"اس نے اوور اینڈ آل کہہ کر سلسلہ منقطع کیا ہے اب وہ اس بارے میں کوئی بات نہیں کرے گا۔ میرا خیال ہے کہ وہ یہاں آکر ہم کو ایک موقع ضرور دے گا۔ اس کی خواہش ہوگی کہ مجھے زندہ گرفتار کرے۔ اگر ایسی کوئی صورت حال رونما ہوتی ہے تو گلو خلاصی کا کوئی نہ کوئی راستہ ضرور نکل آئے گا۔"

"ان سب باتوں کو چھوڑو۔ وقت تیزی سے گزر رہا ہے۔" وہ جھنجلا کر بولا "میں فائرنگ کرنے جارہا ہوں۔ زندگی رہی تو تم پولیس کھڑکی سے بھی نمٹ لوگے۔ یہ نہ بھولو کہ اب ارل خان کے ساتھ ساتھ کرنل اشتیاق اور میجر غوث جیسے ذمے دار افسر بھی تمہاری پشت پر ہیں۔ ان کی مداخلت پر پولیس والوں کو پسپائی اختیار کرنی پڑے گی۔"

"تم جو چاہو کرسکتے ہو۔" میں نے تکرار سے گریز کرتے ہوئے ہتھیار ڈال دیے۔

"یہ لو، ریوالور پھینک کر اپنا پسٹل نکالو اور تم بھی میرے ساتھ آؤ۔" اس نے مجھے تقریباً جھنجوڑتے ہوئے کہا۔ میں نے بلیک ہاک کا بے آواز ریوالور بائیں ہاتھ میں منتقل کر کے اپنا پسٹل نکالا اور اس کے ساتھ ہولیا۔ ڈرائنگ روم کے دروازے سے نکلی ہوئی کھڑکی ویران نظر آرہی تھی۔ سلطان شاہ نے "فائر" کہا۔ میں نے کسی سحر زدہ معمول کی طرح فائرنگ شروع کردی اور ٹریگر دباتا ہی چلا گیا حتیٰ کہ میگزین خالی ہوگیا۔ سلطان شاہ مجھ سے پہلے اپنے سارے راؤنڈ فائر کرچکا تھا مگر فضا پھر بھی ہولناک فائرنگ کے شور سے لرز رہی تھی۔

میرے لیے وہ صورت حال ناقابل فہم تھی۔ میں نے تحیر زدہ نظروں سے سلطان شاہ کی طرف دیکھا تو وہ بھی بری طرح بوکھلایا ہوا تھا۔

ہمارے مقابلے میں باہر صرف دو افراد تھے لیکن باہر ہونے والی دہشت ناک فائرنگ سے ظاہر ہورہا تھا کہ وہاں درجنوں ہتھیار بیک وقت آگ اگل رہے تھے۔ اگر وہ کوئی گشتی پولیس پارٹی تھی تو اس نے حیرت ناک کارکردگی کا مظاہرہ کیا تھا۔ یوں معلوم ہورہا تھا جیسے وہ باہر پوزیشنیں لیے ہمارے بنگلے کے منتظر رہے ہوں اور ہماری طرف سے پہلا فائر ہوتے ہی انہوں نے راس المیڈا کے فرستادوں پر جہنم کے دہانے کھول دیے ہوں۔

سلطان شاہ کا مقصد حاصل ہوچکا تھا۔ کوئی تیسرا فریق میدان میں آچکا تھا۔ ہم نے اپنے ہتھیار لوڈ کیے اور مزید کوئی فائر کیے بغیر باہر ابھرنے والے آتشیں نغموں کو سننے میں مصروف ہوگئے۔

ان آوازوں پر دھیان دینے کے بعد مجھے اندازہ ہوا کہ چلنے والی کم از کم تین رائفلیں ایسی تھیں جو پولیس والوں کے استعمال میں نہیں ہوسکتی تھیں۔ ایسے بھاری ہتھیار صرف فوجی یا نیم فوجی اہل کاروں کے استعمال میں ہوتے تھے۔

ان رائفلوں سے میرا ذہن فوراً ہی ارل خان کی طرف چلا گیا۔ کیا وہ ایس ٹی ایف کی نفری لے کر ہماری مدد کے لیے میدان میں آکودا تھا؟ بظاہر اس سوال کا جواب نفی میں تھا۔ ارل خان تو کیا، دیبا اور غزالہ تک کو اندازہ نہیں ہوسکتا تھا کہ بلیک ہاک کے گھر میں گھسنے کے بعد ہم کیسی خطرناک صورت حال سے دوچار ہوئے تھے۔ ہمیں درپیش خطرات سے واقف ہوئے بغیر ہمارا کوئی بھی ہمدرد وہاں نہیں آسکتا تھا۔

فضا تقریباً ایک ڈیڑھ منٹ تک مسلسل دھواں دار فائرنگ سے لرزتی رہی پھر ہتھیار تیزی سے خاموش ہونے چلے گئے اور فضا پر غیر فطری سناٹا چھا گیا۔ میرے دل میں خواہش پیدا ہوئی کہ کھڑکی سے جھانک کر باہر کا جائزہ لوں لیکن میں اپنی اس خواہش پر عمل نہیں کرسکا۔ اس وقت تک کوئی اندازہ نہیں ہوسکا تھا کہ باہر ہمارے دشمنوں کا راج تھا یا کوئی اور کنٹرول سنبھال چکا تھا۔ ہمیں یہ بھی دیکھنا تھا کہ نئے آنے والوں کا ہمارے ساتھ کیا رویہ ہوتا۔

کچھ دیر سکوت کی اسی فضا میں گزری پھر دھپ دھپ کی متعدد آوازوں کے ساتھ پورا احاطہ دوڑتے ہوئے قدموں کی آواز سے گونجنے لگا۔ باہر مزاحمت یا تصادم کی کوئی آواز نہیں ابھری۔

احاطے کی دیوار سے بیک وقت اندر کودنے اور دوڑ لگانے کا

وہ انداز بالکل کمانڈوز کی طرح تھا۔ بے بسی اور عدم تحفظ کے ان روح فرسا لمحات میں میرے دل میں امید کی پہلی کرن جگمگا اٹھی۔

"پوری عمارت آرمی کے گھیرے میں ہے۔" باہر سے کسی نے باٹ دار آواز میں کہا "اندر جو لوگ بھی ہیں ہتھیار پھینک کر باہر آجائیں ورنہ کمانڈو ایکشن شروع کر دیا جائے گا۔"

میں نے سوئچ دبا کر ڈرائنگ روم میں روشنی کر دی اور پستول اور سبھی اوزار ریوالور سمیت اپنے دونوں ہاتھ سر سے اوپر اٹھا کر کھلی ہوئی کھڑکی کی طرف بڑھ گیا۔ سلطان شاہ نے بھی کسی روبوٹ کی طرح میری تقلید کی۔

"او ویسلز!" کسی سمت سے میجر غوث کی تحیر زدہ آواز ابھری پھر اس نے گرج کر شاید اپنے آدمیوں کو ہدایت کی۔ "آر میز ازاپ! اندر سے آنے والے دوست ہیں۔"

میجر غوث کی آواز پہچانتے ہی میرا دل فرط جذبات سے بھاری ہونے لگا۔ میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ زندگی اور موت کے اس نازک دوراہے پر میرے نئے دوست یوں غیر متوقع طور پر ہماری مدد کو پہنچ جائیں گے۔

"اپنے آدمیوں کو دور تک پھیلا کر پورے علاقے کی ناکا بندی کرا دو میجر!" میں نے وہیں کھڑے کھڑے کہا "اس کمرے میں دو خطرناک بارودی کریٹ موجود ہیں جو ہولناک تباہی پھیلا سکتے ہیں۔ راس المبڈا ان کے ریموٹ کنٹرول لے کر کسی بھی وقت اس علاقے میں ہو سکتا ہے۔ اسے یہاں سے جتنی دور ممکن ہو روک دو۔"

میجر غوث اپنے آدمیوں کو ہدایات دینے لگا۔ احاطے میں سرچ لائٹس چمک رہی تھیں۔ اسی ہنگامے میں کہیں سے اول خان نمودار ہوا اور کسی سبک اندام نوجوان کی طرح کھڑکی عبور کر کے اندر آ گیا۔ اس نے اندر آتے ہی والہانہ انداز میں باری باری ہم دونوں کو گلے سے لگایا اور میں اسے فوراً ہی بارودی پیٹیوں کی طرف لے گیا۔

باہر بھر پور دوڑتے ہوئے قدموں کی دھمک گونجنے لگی تھی۔ جو کچھ بھی ہو رہا تھا، سرعت سے ہو رہا تھا۔ چند ثانیوں بعد کچھ فاصلے پر بھاری گاڑیوں کے انجن چلنے کی آوازیں ابھریں اور مختلف سمتوں میں معدوم ہوتی چلی گئیں۔ اپنے آدمیوں کو روانہ کرنے کے بعد میجر غوث بھی کھڑکی کے راستے اندر آ گیا۔

ان پیٹیوں پر پہلی نظر ڈالتے ہی اس کے چہرے پر تشویش کے سائے پھیل گئے اور اس نے بے بسی سے پوچھا "یہ... یہ یہاں کہاں سے آ گئیں۔ یہ تو امریکن آرمی کا کلاسیفائیڈ ڈر ملری ایمونیشن معلوم ہوتا ہے۔"

"یہ سامان ہے اور مجھے ڈر ہے کہ کارگو ٹرک کے ذریعے یہی تباہ کن سامان ائیرپورٹ منتقل کیا گیا ہے۔" میں نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر اعتماد اور بے خوفی سے کہا۔

"تو!" اس نے رعونت سے سر ہلا دیا "وہ مارملی کے سامان کے چالیس کریٹ ہیں جو ایک چارٹرڈ پرواز سے قبرص بھیجے جانے والے ہیں۔ میں نے یہی بتانے کے لیے تمہارے گھر فون کیا تو غزالہ نے بتایا کہ تم پجیروں کے پیچھے پر چڑھائی کرنے کے ارادے سے نکلے ہوئے ہو۔ میں نے پوری عجلت سے کام لے کر جوانوں کو تیار کیا، اول خان کو ڈیلٹا فوری پر بلایا اور وہاں سے اس کی رہنمائی میں ہم سب یہاں آ گئے۔"

اس نے مختصر ترین الفاظ میں اپنی آرمی سے نیا در کہانی سنا ڈالی۔

"راس المبڈا بہت خطرناک مجرم ہے۔" اول خان پُر تشویش انداز میں بولا "وہ ہمارے قومیوں کی آنکھوں میں دھول جھونک کر نکل بھی سکتا ہے ہمیں سب سے پہلے اس ذخیرے کو بے ضرر بنانے کا بندوبست کرنا چاہیے۔"

"سے میرا ماہری ہاتھ لگائے گا۔ میں ابھی آتا ہوں۔" میجر غوث یہ کہہ کر کھڑکی سے باہر کود گیا۔ اس وقت تک اس کی چنگی ہوئی جیپ مکان کے احاطے میں لائی جا چکی تھی۔ جیپ کے عقبی بمپر پر بہت ارنچا ارٹیلس اپر جنس کا ایریل لہرا رہا تھا۔ میں نے یہ بات خاص طور پر نوٹ کی کہ کاہی کے سوا کسی کے جسم پر کوئی فوجی شناخت نہیں تھی۔ میجر غوث کے سارے آرمی بھی سادہ لباسوں میں آئے تھے۔

اول خان بارودی پیٹیوں کے برابر میں موجود مارملی کے سامان کی پیٹیوں کو دیکھ رہا تھا۔ میں نے پلٹ کر دیکھا تو سلطان شاہ غائب تھا۔ میں باتوں میں مصروف رہا اور اسے غائب ہونے کا موقع مل گیا۔

"مجھے پورا یقین ہے کہ مارملی کے سامان کے ساتھ بارودی کریٹ بھی ائیرپورٹ لے جائے گئے ہیں۔" میں نے اول خان سے کہا "میجر سے کہو کہ اس سامان کی تفصیلی جانچ پڑتال کرائے۔ یہاں مارملی کی تین پیٹیاں ہیں اس کا مطلب ہے کہ ان کی جگہ بارود کے تین چوبی صندوق گئے ہیں۔ شاید اب کے ناگہاں کی گتھی بھی جلد ہی سلجھ جائے گی۔"

"میں میجر سے بات کروں گا۔ یہ کھڑکی کے نیچے لاش کیسی پڑی ہے؟" وہ اچانک پوچھ بیٹھا۔

"یہ گرے ہاک ہے جو میرے ہاتھوں مارا گیا۔ اس کے دو ساتھی احاطے میں تھے۔ اب وہ کہاں ہیں؟"

"باہر کوئی نہیں تھا۔" اس نے حیرت سے کہا "ہم لوگ گاڑیاں دور چھوڑ کر عمارت کو گھیرے میں لینے کی تیاریاں کر رہے تھے کہ اچانک فائرنگ شروع ہو گئی۔ میجر نے جوابی فائر کھلوا دیا۔ ہم لوگ اندر آئے تو کوئی نہیں تھا۔"

"شاید ان خبیثوں نے بھاری گاڑیوں کی کچھ نہ کچھ آوازیں سن لی ہوں گی اسی لیے وہ گھیرا پڑنے سے پہلے نکل بھاگے۔" میں

نے معذرت خواہانہ لہجے میں کہا "ہم ان کی ساری گفتگو سنتے رہے تھے۔"
اسی وقت سلطان شاہ لوٹ آیا۔ اس کے چہرے پر بشاشت رقص کر رہی تھی۔

"تم کہاں چلے گئے تھے؟" اسے آتا ہوا دیکھ کر مجھ سے پہلے اول خان پوچھ بیٹھا۔

"ٹیلی فون کے کٹے ہوئے تار جوڑنے گیا تھا۔" اس نے چہکتے ہوئے کہا "ان بدمعاشوں نے ہمیں ہر طرح سے اندر گھیر لیا تھا۔ مجھے تو تاقابل بیان وحشت ہونے لگی تھی۔"

"تمہیں اسی طرح آنکھیں بند کر کے خطرات میں چھلانگ لگانے کا عادی ہے۔" اول خان نے مشفقانہ لہجے میں کہا "اس کے ساتھ رہو گے تو یہی کچھ سب ہوتا رہے گا۔ کوئی ڈھنگ کی لڑکی ڈھونڈ کر اپنا گھر بساؤ ورنہ برباد ہو جاؤ گے۔"

"لڑکی بھی موجود ہے۔ اس کی رضامندی درکار ہے۔" میں نے شوخی سے کہا۔

"نہیں! اب آگے نہ بولنا۔" سلطان شاہ آنکھیں نکال کر بولا۔ "مجھ سے برا کوئی نہیں ہوگا۔"

"ڈر تو اب بھی نہیں ہے۔ فون ٹھیک ہو گیا ہے تو گھر فون کر لو۔ دونوں عورتیں پریشان ہوں گی۔" میں نے سنجیدگی اختیار کرتے ہوئے کہا اور وہ جھینپے جھینپے انداز میں وہاں سے چلا گیا۔

"کے نائین کے بارے میں تم کیا کہہ رہے تھے؟" سلطان شاہ کے جانے کے بعد اول خان نے پوچھا۔

"اسے دیکھ لوں پھر بات کر سکوں گا۔" میں نے اپنے پیٹ کے ساتھ چپکے ہوئے فولڈر پر ہاتھ مار کر کہا۔

"یہ کیا ہے؟ میں کافی دیر سے سوچ رہا ہوں کہ تمہارا پیٹ چوکور کیوں نظر آ رہا ہے۔"

"یہ بلیک ہاک کے اہم کاغذات ہیں۔ گھر جا کر اطمینان سے دیکھوں گا۔"

"میجر کو بتا دینا۔ اسے بعد میں پتا چلا تو بدمزگی پیدا ہو سکتی ہے۔ یہاں سے ملنے والی تمام اشیاء ان کی تحویل میں ہی جائیں گی۔ تم نے ہیرا پھیری کی تو اس کے اعتماد کو ٹھیس پہنچے گی۔" اول خان نے مجھے سمجھایا۔

"بتا دوں گا۔" میں نے کہا پھر پوچھا "یہ ڈیلٹا نفری کیا بلا ہے جہاں تمہیں بلایا گیا تھا؟"

"گورا قبرستان سے آگے سی ایس ڈی کو آج کل ڈیلٹا نفری کہا جاتا ہے۔ یہ مخصوص اینڈ مارک ہوتے ہیں۔"

میجر غوث نے اس مرتبہ اندر آنے کے بجائے ہمیں باہر بلا لیا۔ اس کے ہاتھوں میں دو ابرقیں موجود تھے۔

"ایک کھڑکی کے نیچے پڑی ہوئی لاش کے پاس سے ملا ہے۔ دوسرا لان پر پڑا ہوا تھا۔" اس نے بتایا "میں حیران ہوں کہ ان لوگوں کو یہ اہم ترین فوجی ساز و سامان کہاں سے مل رہا ہے۔"

"اپنے منصب کی وجہ سے تمہاری حیرت بجا ہے۔" میں نے بے تکلفی سے کہا "میری دانست میں تمہارے سوال کا جواب خود تمہارے سوال میں موجود ہے۔ بعض اوقات انسان بہت سی باتیں سمجھتے ہوئے بھی انجان بننے پر مجبور ہو جاتا ہے اور ایسی ناگزیر مجبوریوں کے لیے اسے قصوروار بھی نہیں ٹھہرایا جا سکتا۔"

"میں نے وائرلیس پر پیغام دے دیا ہے۔ میرا گروپ نکل پڑا ہے۔" میجر غوث نے وہ موضوع ٹالتے ہوئے کہا "تم لوگ جانا چاہو تو جا سکتے ہو۔ باقی باتیں ہم بعد میں کر لیں گے۔"

"میں چاہتا ہوں کہ ائرپورٹ لے جائی جانے والی ہر پیٹی کو کھول کر دیکھ لیا جائے کیونکہ اندر بارود کے برابر میں مارٹل کے سامان کے تین کریٹ بھی رکھے ہوئے ہیں۔" میں نے ہچکچاتے ہوئے کہا۔

"تم فکر نہ کرو۔ میں اپنی ذمہ داریوں سے بخوبی واقف ہوں۔" میجر غوث نے برا مانے بغیر ہنس کر کہا پھر پوچھا "کیا مرنے والا اس عمارت میں اکیلا ہی تھا؟"

"اس کے دو ساتھی بھی تھے۔ افرا تفری میں انہیں نکلنے کا موقع مل گیا۔ ان میں سے ایک کا ایرجنس لان پر پڑا ہوا ملا ہے۔ چوتھا آدمی یہاں کا مقامی چوکیدار ہے جو گیٹ کے قریب ہی بے ہوش پڑا ہوا ہے۔"

پھر میں نے میجر غوث کو بلیک ہاک کے فولڈر کے بارے میں بتاتے ہوئے وہ کاغذات اپنے ساتھ لے جانے کی خواہش ظاہر کی تو اس نے صاف انکار کر دیا۔ اس کا کہنا تھا کہ وہ کاغذات سرکاری تحویل میں ہونے چاہئیں۔ اس نے وعدہ کیا کہ اگر ان کاغذات میں کوئی خفیہ تفصیلات شامل نہ ہوئیں تو اپنے مطالعے کے بعد وہ مجھے بھی وہ کاغذات پڑھنے کا موقع دے سکے گا۔ اس کے تیور دیکھتے ہوئے میں بات آگے نہیں بڑھا سکا اور ناچار پورا فولڈر اس کے حوالے کر دیا۔

بلیک ہاک کا بے تحاشا دبدبہ اور مجھے پسند آیا تھا۔ میں نے اس کی شکست کا ذکر ہی گول کر دیا ورنہ پھر سرکاری اور غیر سرکاری کا تنازع چل پڑتا۔ سلطان شاہ کے آجانے پر میں نے روانگی کا ارادہ ظاہر کیا تو میجر نے خندہ پیشانی سے اجازت دے دی۔ اس وقت اس کے نفری گرے ہاک کی لاش اٹھا رہے تھے۔

باہر وہ گاڑی لا وارث کھڑی ہوئی تھی جو ان لوگوں نے بزنس زون سے واپسی پر یہاں آنے کے لیے استعمال کی تھی۔ اس کا مطلب یہی تھا کہ فوجی گاڑیوں کی آمد کا اندازہ لگانے کے بعد وہ برابر کے کسی مکان میں کود کر وہاں سے پیدل فرار ہوئے تھے۔ مجھے امید تھی کہ اگر میجر کے ذہین نے راس المینا کو روکنے کے لیے کڑی ناکا بندی پر عمل کیا تو بلیک اور وائٹ ہاک اس علاقے سے نکلنے کی کوشش کرتے ہوئے ضرور پکڑے جائیں گے۔

اول خان بتاری کی وجہ سے خاصا متجسس ہو چکا تھا۔ اس کے

لے گھر سے گاڑی چلا کر اتنی رات گئے وہاں تک آنا ہی دشوار ہو گیا تھا۔ بہرحال اس نے اپنا فرض خوش اسلوبی سے پورا کر دیا تھا۔

اسے اس بات کی خوشی تھی کہ ان لوگوں کی بروقت آمد کی وجہ سے ہم ایک بہت بڑے خطرے سے بال بال بچ گئے تھے۔ میجر سے بات کر کے وہ بھی ہمارے ساتھ ہی واپسی کے سفر پر نکل کھڑا ہوا۔

اس کا ساتھ دینے کے لیے ہم نے سیدھے راستے کے بجائے ویلا تھری تک اس کے پیچھے جانے کا فیصلہ کر لیا۔ ویران سڑکوں سے گزرتے ہوئے میں نے دیکھا کہ بلیک ہاک کے گھر کی طرف جانے والے راستوں کے داخلی سروں پر میجر غوث کے سادہ پوش مسلح جوان موجود تھے۔

دو مقامات پر ہمیں بھی روکا گیا لیکن اس قافلے کی قیادت کرنے کی وجہ سے اول خان ان سب کے لیے اجنبی نہیں رہا تھا۔ اس کی وجہ سے ہمیں بھی تلاشی وغیرہ کے بغیر گزرنے کی اجازت دے دی گئی۔ ہم نے دوسرا راستہ اختیار کیا ہوتا تو ہمارے ہتھیار ہمارے لیے پریشانی کا سبب بن سکتے تھے۔

اول خان کو سی ایس ڈی کے چوراہے پر الوداع کہہ کر ہم تیز رفتاری سے گھر کی طرف روانہ ہو گئے۔ اس بار ہم نے سن سیٹ بولیوارڈ کا راستہ لیا تاکہ میجر غوث کے کسی آدمی کا سامنا نہ کرنا پڑے۔

OOO

میں جب تک بلیک ہاک اور اس کے حواریوں کے ساتھ جاری مسلح معرکے میں الجھا رہا، مجھے اس تصادم کے مضمرات کا صحیح اندازہ نہیں ہو سکا۔ وہاں سے رات ڈھائی بجے کے لگ بھگ واپسی کے بعد کچھ دیر تک وہرا اور غزالہ کے کڑے سوالات کے جوابات دینے پڑے پھر میں ایسا بے خبر سویا کہ اگلے دن دوپہر کی خبر لایا۔

پچھلی رات ڈیفنس کے علاقے میں جو کچھ ہوا تھا وہ اخبارات کی آخری کاپیاں پریس جانے کے بعد ہوا اس لیے صبح کے اخبارات اس بارے میں خاموش تھے لیکن غزالہ اس وقت تک آ جانے والے شام کے دو اخبار بھی لے آئی تھی۔ حیرت کی بات یہ تھی کہ ڈیفنس جیسے پرسکون رہائشی علاقے میں ہونے والی اتنی بڑی واردات کے بارے میں کسی اخبار میں ایک سطر بھی نہیں چھاپی گئی تھی۔

میری دانست میں وہ میجر غوث کی ذات اور شعبے کا کرشمہ تھا کہ شہر کے باخبر صحافی بھی اس واقعے سے چشم پوشی اختیار کر گئے تھے۔

میں ناشتا کرتے ہوئے بھی ان ہی واقعات میں الجھا رہا۔

مجھے محسوس ہو رہا تھا کہ پچھلی رات تک سب کچھ میرے علم میں تھا۔ میں آپریشن کے ناتمین کے خلاف ہونے والی کارروائیوں میں کلیدی کردار ادا کر رہا تھا۔ لیکن پچھلی رات کے واقعات کے بعد یک بیک سب کچھ میرے ہاتھ سے نکل گیا تھا۔

کراچی میں راس البیدا جس ٹیم کے ساتھ کام کر رہا تھا وہ بہت موثر اور فعال تھی۔ اس کے بیشتر اراکین میری نظروں میں آ چکے تھے۔ میرا خیال تھا کہ گیری ہارٹ اگر اپنے چیف کے عتاب کا نشانہ نہ بنا ہوتا تو وہ ان لوگوں کی بیخ کنی میں اہم کردار ادا کر سکتا تھا۔

گیری ہارٹ اور جیف طرح منظر سے یک بہ یک ہٹا دیے گئے تھے۔ بلیک ہاک اور اس کے ماتحت جو اب تک ٹس کی مدد سے ہر وقت میری دسترس میں تھے وہ بھی یکایک غائب ہو گئے۔ گرے ہاک کی موت اور مزید دو ایجنٹس کھو دینے کے بعد رہے سہے افراد نے ایرفس کا استعمال یوں ترک کیا تھا کہ پچھلی رات سے اس پر کسی کے سانس لینے کی آواز تک نہیں سنائی دی تھی۔

اپنی معلومات کے ان ذرائع سے محرومی کے بعد مجھے راس البیدا کے بارے میں کچھ علم نہیں تھا کہ وہ بلیک ہاک کے مکان پر ہونے والی ذلت آمیز شکست کا داغ دھونے کے لیے کیا حکمت عملی بنا رہا تھا۔

وہ حالات کا ایک رخ تھا جس کی اہمیت اور اثرات دوسروں کے ذہن میں آ ہی نہیں سکتی تھی۔ دوسرا رخ یہ تھا کہ ناتمین کا معاملہ جہاں تک پہنچا تھا وہیں ٹھپ ہو کر رہ گیا تھا۔ جن کی ذات سے مدد مل سکتی تھی وہ میجر غوث کی تحویل میں چلے گئے تھے۔ کراچی ائیرپورٹ پر مشینی چابی والے ٹیوبوں کی ایک بڑی کھیپ ہتھیاری گئی تھی۔ کچھ نہیں کہا جا سکتا تھا کہ راس البیدا کا تخریبی ذہن کیا سوچ رہا تھا۔

کیوں یا کراچی ائیرپورٹ؟ یہ وہ اہم سوال تھا جس نے پچھلے روز کے واقعات کی کوکھ سے جنم لیا تھا اور کسی کے پاس اس سوال کا کوئی جواب نہیں تھا۔

میں ناشتے سے فارغ ہوا ہی تھا کہ اول خان کا فون آ گیا۔ اس کی آواز سے خوشی پھوٹی پڑ رہی تھی۔

"معلوم ہوتا ہے کہ آخر کار تمہاری مشکلات آسان ہو گئی ہیں؟" مزاج پرسی کے بعد میں نے اسے مزید کچھ بولنے کا موقع دیے بغیر معنی خیز لہجے میں سوال کر ڈالا۔

"ہاں۔ لیکن تمہیں کیسے معلوم ہوا؟" وہ اپنے لہجے کی تبدیلی کو محسوس کیے بغیر میری باخبری پر حیران رہ گیا۔ "مجھے کچھ پچھلے ہی گھنٹے پر آرڈرز آئے ہیں۔ ایک طویل مدت کے بعد آج میں خود کو بہت ہلکا محسوس کر رہا ہوں۔ تمہارے بارے میں خصوصی احکام واپس لے لیے گئے ہیں۔"

"تو کیا اب تک اپنے آفس پہنچے ہوئے ہو؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"ہاں۔ میں بستر پر پڑے پڑے بیزار ہو گیا تھا۔ کل رات کی بھاگ دوڑ نے میرا حوصلہ بہت بڑھا دیا ہے۔ جب واقعات اتنی تیزی سے رونما ہو رہے ہوں تو گھر پر بیٹھے رہنا مشکل ہو جاتا ہے۔"

"واقعات کہاں رونما ہو رہے ہیں؟ کل رات سے تو روپوشی کا سلسلہ چل پڑا ہے۔"

اس نے ایک جاندار قہقہہ لگایا اور کہا "ہمیں تمہاری بے بسی

سمجھ رہا ہوں۔ یہ بتاؤ کہ اس وقت تم کیا کر رہے ہو۔ میں تھوڑی دیر کے لیے تمہارے پاس آنا چاہ رہا ہوں۔"

"ضرور آؤ۔ میں خالی بیٹھا مکھیاں مار رہا ہوں" میں نے خوش دلی سے اسے دعوت دی۔

"میجر فوت کی طرف سے کوئی خیر خبر؟" اس نے دبے لفظوں میں پوچھا۔

"مجھے خود انتظار ہے۔ بلیک ہاک کے کتابی فونڈر سے میری خاصی امیدیں وابستہ ہیں۔"

"میں وہی جاننا چاہ رہا ہوں۔ یہ باتیں فون پر نہیں ہو سکتیں۔ میں تھوڑی دیر میں تمہارے پاس پہنچ رہا ہوں۔" ازل خان نے عجلت میں یہ کہہ کر فون بند کر دیا۔ مجھے یوں محسوس ہوا جیسے اس نے اپنے دفتر میں کسی کی اچانک آمد کی وجہ سے باتوں کا سلسلہ منقطع کیا تھا۔

میں ڈرائنگ روم میں آنکھیں موندے اپنے خیالات میں ڈوبا ہوا تھا کہ میری بے خبری میں دبے پاؤں کسی وقت وہاں آکر بیٹھ گئی۔ مجھے اس کی موجودگی کا علم اس وقت ہوا جب میری انگلیوں میں دبی ہوئی سگریٹ کے سلگتے ہوئے سرے کی تپش سفر کرتے کرتے میری جلد تک پہنچی اور میں نے ہڑبڑا کر آنکھیں کھول دیں۔ میں نے سگریٹ کے بقیہ حصے کو ایش ٹرے میں مسل کر بجھایا اور ریپیر مار کر قالین پر گری ہوئی راکھ کو پھیلا دیا۔

"یہ راکھ تم نے اٹھا کر ایش ٹرے میں ڈالنے کے بجائے پورے قالین پر پھیلا دی ہے۔ اس طرح قالین صاف ضرور نظر آنے لگا ہے لیکن یہ بدذوقی ہے۔ اسے صفائی نہیں کہا جا سکتا" وہ ناگواری سے بولی۔

"تو کیوں گندگی کہہ لو۔ تمہیں کون مجبور کر رہا ہے؟" میں نے بے پروائی سے جواب دیا۔

"کوئی بھی غلط کام کر کے ثبوت کو مٹا دینا شاید اب تمہاری عادت بنتا جا رہا ہے۔"

"اگر یہ کوئی اطلاع ہے تو اس کا بہت بہت شکریہ!" میں نے دوسری سگریٹ سلگا کر کہا۔

"اور یہ اطلاع میں غزالہ کو بھی دینے والی ہوں" میری سرد مہری پر اس نے جل کر کہا۔

"اسے خوشی ہو گی۔ وہ جب سے میری بیوی بنی ہے" میری عادتوں سے واقف ہونے کے چکر میں پڑی رہتی ہے تاکہ میری پسند اور ناپسند کا خیال رکھ سکے۔ تمہاری یہ دھمکی نہیں چلے گی۔ کوئی نئی بات کرو۔"

"نئی بات کی ضرورت نہیں ہے۔ تم نے کل شام میری دراز سے کی چھوٹی بوتل اس صفائی سے خالی کی ہے کہ وہاں کوئی نشان تک نہیں چھوڑا۔ غزالہ کو یہ جان کر صدمہ ہو گا کہ اس کے سامنے پرہیزگاری کا سوانگ رچا کر اب تم نے چوہوں کی طرح سے لوٹنی شروع کر دی۔"

"میں نے کسی کی چوری نہیں کی۔ موڈ ہوا اور پی لی۔ یہ میں غزالہ کو بتا سکتا ہوں۔ اس نے آج تک میرے پینے پلانے پر کوئی اعتراض نہیں کیا۔ کچھ دنوں سے میری طبیعت خود ہی ادھر راغب نہیں ہو رہی تھی۔"

"غزالہ کو اعتراض ہو یا نہ ہو" مجھے سخت اعتراض ہے کیونکہ تم نے میری اسکاچ چوری کی ہے۔"

"آج شام تمہارا یہ خسارہ پورا کر دیا جائے گا اور آئندہ احتیاط کی جائے گی۔"

"لیکن کل ایسا کیوں ہوا؟ ہاں میری لاعلمی میں تم میرے کمرے میں گھس کر کہاں کہاں جھانکتے پھرتے ہو۔ یہ تو تمہاری وہ حرکت ہے جو میری نظروں میں آگئی" اس وقت وہ مجھ سے بلاوجہ الجھنے پر تلی ہوئی تھی۔

"تم بہت اچھی طرح جانتی ہو کہ تمہارے بارے میں مجھے کسی تاک جھانک کی ضرورت نہیں ہے۔ یہ مراحل میری شادی سے بہت پہلے طے ہو گئے تھے۔ رہے بھی تم البن اور اس کے ساتھیوں سے مار کھانے کے بعد انڈوں پر بیٹھی ہوئی کڑک مرغی کی طرح مسلسل اپنے کمرے میں جمی ہوئی تھیں۔ کس کی مجال تھی کہ تمہارے کمرے کا رخ کرتا؟"

اس کے چہرے پر مصنوعی جھنجھلاہٹ کی جگہ اچانک ہی نرماہٹ پھیل گئی اور وہ ایک گہرا سانس لے کر بولی "اگر تمہیں پینی ہی تھی تو مجھے بلا لیا ہوتا۔ کئی دن سے میں اپنی شامیں تنہا گزار رہی ہوں۔"

"گھر میں سب لوگوں کے ہوتے ہوئے بھی تم تنہائی محسوس کرتی ہو تو حیرت ہے۔"

"میں ہم نوالہ اور ہم پیالہ ساتھی کی بات کر رہی ہوں۔ جو تنہائی بوتل تم نے پانی کے گلاس کی طرح گھونٹ گھونٹ پی ہو گی۔ خاک بھی مزہ نہیں آیا ہو گا۔ آج شام میرے کمرے میں تمہاری دعوت ہے" وہ اس وقت نہایت حریصانہ نظروں سے میری طرف دیکھ رہی تھی اور اس کے لبوں پر مسکراہٹ مچل رہی تھی۔

"شام ہو گی تو دیکھا جائے گا۔ ابھی ازل خان بھی یہاں پہنچنے والا ہے۔"

"میں یہ سوچ کر پریشان ہوئی جا رہی ہوں کہ کل رات ازل خان اور دوسرے لوگ بروقت تمہاری مدد کو نہ پہنچے ہوتے تو تم دونوں کا کیا حشر ہوا ہوتا۔ راس البرا! اس مکان کو واقعی تمہارے مقبرے میں تبدیل کر دیتا" وہ ایک جھرجھری لے کر بولی "اس کے سر پر تمہارا خون سوار ہو چکا ہے۔"

"اس کا وقت پورا ہو چکا ہے۔ تم دیکھ لینا کہ وہ بہت جلد میرے ہاتھوں مارا جائے گا۔ اسے اب تک صرف اس کی ذہانت بچاتی رہی ہے لیکن اب وہ تنہا ہوتا جا رہا ہے۔ چالاک گیدڑ جب اکیلا رہ جاتا ہے تو بوکھلاہٹ میں خود ہی کسی گہرے گڑھے میں جا

کرتا ہے۔ اس کے مرنے کے بعد امریکیوں کے حوصلے جواب دے جائیں گے۔"

"اور کے نائین کا کیا بنے گا؟ اس کے بارے میں تم کہاں تک پہنچے ہو؟"

"وہ مسئلہ بھی کسی وقت حل ہو جائے گا۔ اول خان آ جائے تو میں میجر غوث سے بات کروں گا۔"

"میجر غوث بھی ایک ملاقات میں تمہارا مداح بن چکا ہے۔" اس نے مجھے بتایا "اسے جوں ہی یہ پتا چلا کہ تم صرف سلطان شاہ کو لے کر بلیک ہاک کے پیچھے گئے ہو تو وہ تڑپ اٹھا تھا۔ کل رات اسی کی فکرمندی نے تمہیں موت کے منہ میں جانے سے بچایا ہے۔ ورنہ اس وقت تمہاری باقیات کی رسمی تدفین کی تیاریاں ہو رہی ہوتیں۔"

میں بار بار اسے مختلف موضوعات میں الجھانے کی کوشش کرتا رہا اور وہ ہر بار گھوم پھر کر کے نائین کے بارے میں سوالات کرتی رہی۔ میں خود بھی اس بارے میں کسی سے بات کر کے اپنے ذہنی خاکے کے خدوخال واضح کرنا چاہتا تھا مگر مجھے اول خان کا انتظار تھا۔ اس کے آنے سے گفتگو میں نمایاں فرق پڑ سکتا تھا۔

ہماری تکرار کی آوازیں سن کر غزالہ بھی وہیں آ گئی۔ اس نے ایک مرتبہ پھر پچھلی رات کے قصے چھیڑ دیے۔ اسے سلطان شاہ نے بتایا تھا کہ پچھلی رات ہم صرف ایرجنس کی وجہ سے بچ سکے تھے ورنہ بلیک ہاک اور اس کے ساتھیوں نے میجر غوث وغیرہ کے پہنچنے سے پہلے ہمیں مار دیا ہوتا۔ غزالہ کو ایرجنس کے بارے میں اپنے بروقت مشورے پر معصومانہ خوشی تھی۔ میں نے دل کھول کر اس کی تعریفیں کیں تو زندگی سے اس کا چہرہ گلنار ہو گیا۔

میں نے اپنی مختصر سی ازدواجی زندگی میں یہ بات شدت سے محسوس کی تھی کہ مردانہ فطرت ہی کچھ عجیب ہوتی ہے۔ مرد اپنی محبوبہ کی خوشنودی حاصل کرنے کے لیے اس کے ایسے ایسے بے بنیاد قصیدے پڑھنے پر تلا رہتا ہے کہ سن کر سر پیٹ لینے کو جی چاہتا ہے لیکن بیوی کے معاملے میں اس کی انا اس قدر بلند ہو جاتی ہے کہ وہ اس اہلیہ کی کسی خوبی کی جائز تعریف کو بھی بزدلانہ جھک سمجھ لیتا ہے جس کے نتیجے میں دونوں کے ذاتی تعلقات میں ایک نادیدہ خلیج حائل ہو جاتی ہے جو بڑھتے بڑھتے اتنی وسیع ہو جاتی ہے کہ عمر میں رفتگی آنے کے ساتھ ساتھ وہ دونوں ایک دوسرے پر جا و بے جا تنقید کو اپنا پیدائشی حق تصور کرنے لگتے ہیں۔

میں نے غزالہ کو بہت سے زاویوں سے گزار کر اپنی بیوی بنایا تھا اور پہلے دن سے اس معمول پر کاربند رہا تھا کہ اس کی ہر خوبی کو بروقت سراہا جائے، خامیوں کو ایک معقول حد تک نظر انداز کیا جائے۔ یہ میرے اسی رویے کا انعام تھا کہ غزالہ نے کبھی میری آزاد روی پر کوئی قدغن نہیں لگائی تھی۔ وہ میرے مزاج سے بہت اچھی طرح واقف تھی اور مجھے میری ہر خامی سمیت قبول کر چکی تھی۔

تھوڑی دیر بعد اول خان آ پہنچا اور آتے ہی زیبا کی مزاج پرسی میں مصروف ہو گیا۔ جمشید شاہ، کرنل اشفاق اور میجر غوث کی وجہ سے اس پر زیادہ توجہ نہیں دے سکا تھا۔ میں جانتا تھا کہ زیبا اپنی خداداد صلاحیتوں کی وجہ سے اول خان کی نظروں میں ایک خاص مقام حاصل کر چکی تھی۔

جب تک زیبا اپنی توہین اور تذلیل کے احساس سے اندر ہی اندر جھلستی رہی تھی، اس کے لیے وہ موضوع بہت تکلیف دہ اور نازک تھا لیکن اب اس جذباتی بحران سے گزر جانے کے بعد وہ بہت کھلے دل کے ساتھ اول خان کو ہر وہ بات بتا رہی تھی جو ان دنوں اس کا مزاج برہم کر دیا کرتی تھی۔

"جو ہونا تھا وہ ہو گیا۔ ہمیں اس بارے میں سوچنا چاہیے جو اب ہونے والا ہے۔" اول خان کے سوالات کا سلسلہ دراز ہونے پر زیبا نے مسکراتے ہوئے خود ہی بات بدل دی۔

"کچھ نہیں ہو گا۔" اول خان پرجوش لہجے میں بولا "میرا ایمان ہے کہ یہ ملک جس قادر مطلق نے عطا کیا ہے، وہی اس کی حفاظت بھی کرے گا۔ اس کے بدخواہ اپنی آگ میں سلگ سلگ کر راکھ ہو جائیں گے۔"

"برا نہ مانو تو کہوں کہ تم لوگوں نے اپنے قادر مطلق پر بہت زیادہ بوجھ ڈالا ہوا ہے۔" زیبا نے لطیف پیرائے میں کہا۔ "تم جیسے باعمل فوجی کی زبان سے یہ باتیں کچھ بھلی نہیں لگتیں۔ عمل کے ساتھ مقصد سے پختہ وابستگی ہو تو کامیابی ضرور قدم چومتی ہے لیکن بے عمل لوگ تو ہر کام قادر مطلق سے ہی کرانا چاہتے ہیں، خود ایک تنکا بھی توڑ کر نہیں دیتے۔ حد تو یہ ہے کہ میں نے افیم سے ہیروئن کشید کرنے والے بااثر افغانوں کو یہ کہتے سنا ہے کہ خدا کی مہربانی سے وہ پورے علاقے میں سب سے بہتر مال تیار کرتے ہیں۔"

اول خان نے زیبا کے اس چبھتے ہوئے تبصرے پر کوئی رائے زنی نہیں کی بلکہ مجھ سے مخاطب ہو گیا "قدرت کا ارادہ جو بھی ہو، ہمیں تو اپنا کام کرنا ہے لیکن یہ بتاؤ کہ کے نائین کے بارے میں تم اپنے ذہن میں کیا کھچڑی لیے بیٹھے ہو۔"

"پہلے میرا خیال تھا کہ کے نائین مشن کیمپ کے خلاف ہے۔ جب مجھے ایئرپورٹ بھیجی جانے والی چٹھیوں کی اصلیت کا علم ہوا تو مجھے شبہ ہونے لگا کہ ان لوگوں کی تخریبی تیاریاں کراچی کے ہوائی اڈے کے خلاف ہیں۔" میں نے بولنا شروع کیا تو اول خان ہمہ تن گوش ہو کر بیٹھ گیا۔ میں نے اپنی بات جاری رکھی "لیکن اب میری پختہ رائے ہے کہ راس لنجا کی گندی نگاہیں کہیں اور لگی ہوئی ہیں۔ ہمیں اسی زاویے سے قدم اٹھانا پڑے گا۔"

"کل ہی کل میں ایسے کون سے واقعات رونما ہو گئے کہ تمہیں دو مرتبہ اپنی رائے پر نظرثانی کرنی پڑ گئی؟" زیبا نے میرے

خاموش ہوتے ہی سوال کیا۔

"بلیک ہاک کے گھر میں موجود دو مسلک زین بارودی کرتب مضبوط ترین محرک تھے"

"تمہارا خیال ہے کہ انہیں ائرپورٹ کے کسی گودام میں رکھا کر ریموٹ کنٹرول سے اڑا دیا جائے گا؟"

"مجھے یہ خیال ہوا تھا جسے بدلنا پڑا۔" میں نے کہا "ہماری تیاریاں کھوپ کے لیے ہیں۔"

"مگر تم یہ کیسے کہہ رہے ہو؟" اول خان پر تشویش لہجے میں بولا۔ "میں تو اس بارے میں ابھی تک کوئی آخری رائے قائم نہیں کر سکا ہوں۔ تم کس جنبار پر پل پل میں اپنی رائے بدل رہے ہو۔"

"میجر غوث نے شاید کل رات فون پر تم ہی کو بتایا تھا کہ ہوائی اڈے پر رہنمائی جانے والی پیٹیوں میں بارش کا سامان ہے اور اسے ایک چارٹرڈ طیارے کے ذریعے قبرص بھیجا جانے والا ہے۔" میں نے ناپید طلب لہجے میں درپا سے کہا۔

"میجر غوث نے مجھے بھی یہی بتایا تھا۔" دیرا کے سوری انہائی جنبش کے ساتھ اول خان بولا۔

"کل رات اس کی زبان سے یہ بات سنتے ہی میرا ذہن کام کرنے لگا تھا۔" میں نے کہا "فرض کرو کہ وہ چارٹرڈ جہاز کراچی سے وہ پیٹیاں لے کر پرواز کرتا ہے اور خدانخواستہ ابھی بجلی گھر پر گر کر تباہ ہو جاتا ہے تو تم کیا کر سکو گے؟ ہر شخص اسے ایک ناگہانی فضائی حادثہ قرار دے گا۔ تم کچھ بھی نہیں کر سکو گے۔"

چند لمحوں کے لیے وہاں بیٹھے ہوئے تمام افراد کے چہروں کے رنگ اڑ گئے مگر پھر اول خان جھنجلا کر بولا "تمہاری یہ بات میری سمجھ میں نہیں آئی۔ شاید تمہیں علم نہیں کہ کراچی سے جانے والی ہر پرواز کا ایک راستہ مقرر ہے اور ہوائی اڈے کا ائر ٹریفک کنٹرول اپنے ریڈار پر اس بات کی نگرانی کرتا ہے کہ کوئی جہاز اپنے مقررہ راستے سے انحراف نہ کرنے پائے۔ ان راستوں میں سے کوئی راستہ اہم قومی بار تاثی تنصیبات پر سے ہو کر نہیں گزرتا۔"

"راس المبڑا اسی لیے موجود اور متحرک نقشوں کی تلاش میں ہے تاکہ اس کا زر خرید ہوا باز اپنے طیارے کو سمت نما آلات کی مدد سے اپنے نشانے پر لے جا سکے۔" میں نے کہا۔

"وہ ادھر نہیں جا سکے گا" اول خان نے زور دے کر کہا۔ "کیونکہ کنٹرول ٹاور والے اپنے ریڈار پر اس طیارے کی کڑی نگرانی کر رہے ہوں گے۔ سمت بدلتے ہی وہ ہوشیار ہو جائیں گے۔"

"میں مانتا ہوں کہ وہ ہوشیار ہو جائیں گے۔ وہ ریڈیائی رابطے پر ہوا باز کو اپنا اصل راستہ برقرار رکھنے کا حکم دیں گے۔ مسلسل خلاف ورزی پر اسے انضباطی کارروائی کی دھمکی دیں گے لیکن عملاً وہ کچھ بھی نہیں کر سکیں گے۔ ایک بار طیارہ فضا میں بلند ہو جائے تو اس کی تقدیر کا مکمل انحصار ہوا باز کی صوابدید پر ہوتا ہے۔ زمینی عملہ اور کنٹرول ٹاور والے ہوا باز کی رہنمائی کر سکتے ہیں، اسے مشورہ یا حکم دے سکتے ہیں، اسے دھمکیاں دے سکتے ہیں لیکن جہاز کا رخ نہیں موڑ سکتے۔ اس کا ایک ہی علاج ممکن ہے کہ ایسے مشتبہ طیارے کو لڑاکا طیارے گھیر کر فضا میں تباہ کر دیں لیکن جنگی تیاری کے بغیر یہ قدم بھی نہیں اٹھایا جا سکتا۔"

"کیوں؟" میرے خاموش ہوتے ہی دیرا اضطراری طور پر سوال کر بیٹھی۔

"ہوائی اڈے سے کیتھوپ تک چند منٹ کی مختصری فضائی مسافت ہے" میں نے سگریٹ کا ایک کش لے کر اپنی بات دوبارہ جاری رکھتے ہوئے کہا "جنگی بنیادوں پر شہری ہوا بازی والوں کی ہنگامی درخواست پر ائر ڈیفنس سسٹم حرکت میں آئے گا، سازشی طیارہ نشانے پر پہنچ کر اپنا کام کر چکا ہوگا۔"

"تمہاری بات قابل غور ہے" اول خان تفہیمی انداز میں سر ہلاتے ہوئے بولا "کسی جنونی ہوا باز کے پاس اپنے مشن کا مصدقہ ائر روٹ میپ موجود ہو تو وہ ائر ٹریفک کنٹرول والوں کی مرضی اور ہدایات کے برعکس کوئی بھی کارروائی کر سکتا ہے لیکن اس کے ساتھ ہوا باز بھی مارا جائے گا۔"

"اچانک رونما ہونے والے فضائی حادثوں تک میں بعض ہوا باز صحیح سلامت بچ نکلنے میں کامیاب ہو جاتے ہیں۔ کوئی سوچا سمجھا تخریبی منصوبہ ہو تو یہ امکان سو فیصد تک بڑھ جاتے ہیں۔ ہوا باز کو پہلے سے معلوم ہوتا ہے کہ اسے کس وقت کیا کرنا ہے۔ وہ جہاز کو کریش پوزیشن پر ڈالتے ہی پلک جھپکنے میں اپنے کیبن سے باہر نکل سکتا ہے۔"

"اس طرح بچ نکلنے والے پائلٹ کی زندگی عذاب نہیں بن جائے گی؟" دیرا بولی۔

"تم یہ بھول رہی ہو کہ اس سازش کو کن بین الاقوامی قوتوں کی سرپرستی حاصل ہے۔ یہ اعلان کیے اور ذمہ داری قبول کیے بغیر کی جانے والی جنگی کارروائی ہوگی۔ فضائی حادثوں کے تمام تحقیقی ماہرین سفید اقوام سے تعلق رکھتے ہیں۔ ان کی تحقیقات جہاز کے خراب آلات کی کہانیاں گھڑ کر ہوا باز کو بچانے میں اہم کردار کر سکتی ہیں۔"

"اور پھر یہ بھی ممکن ہے کہ راس المبڑا نے اس کام کے لیے کسی پرجوش اور متعصب یہودی ہوا باز کا انتخاب کیا ہو جو جہاز کے ساتھ اپنی جان قربان کر کے اپنے موعودہ وطن اور اپنی عالمی برادری کی بے مثال خدمت کے جذبے سے سرشار ہو۔ ہوا باز کی موت سے پورا قصہ ہمیشہ کے لیے دھواں اگلتے ہوئے ملبے میں دفن ہو سکتا ہے" اول خان نے میری رائے سے اتفاق کرتے ہوئے پر زور لہجے میں کہا۔

"میرا خیال ہے کہ ہم فساد کی جڑ کو بھول کر شاخوں میں الجھ رہے ہیں۔" سلطان سکندر نے اپنے پہلے ہی فقرے سے سب کی توجہ

اپنی طرف مرکوز کرائی۔ وہ کہہ رہا تھا "یہ کہانی اسی وقت قرین قیاس ہو سکتی ہے جب یہ طے ہو جائے کہ اس جہاز پر لادے جانے والے سامان میں خطرناک بارودی کریٹ بھی موجود ہیں ورنہ ایک عام مال بردار طیارہ کسی ایٹمی پلانٹ کو بھاری یا ناقابلِ تلافی نقصان نہیں پہنچا سکتا۔"

"تمہاری یہ بات اپنی جگہ اٹل ہے" ویرا نے اس کی تائید کی "کل میجر غوث نے جو کچھ بتایا اس کے مطابق ایئرپورٹ سے جانے والی پیٹیوں میں صرف ماربل کا سامان ہے۔"

"ہو سکتا ہے کہ اس کے آدمیوں نے چند پیٹیاں دیکھ کر اپنی رپورٹ دے دی ہو۔" یہ کہہ کر میں اول خان کی طرف متوجہ ہو گیا۔ "ان پیٹیوں کی دوبارہ دیکھ بھال کے سلسلے میں تمہاری میجر غوث سے کوئی بات ہوئی ہے؟"

"ہاں وہ آج رات بذاتِ خود ایک ایک پیٹی کھول کر دیکھے گا۔"

"کیا یہ کام دن میں نہیں کیا جا سکتا تھا؟" میں نے قدرے بدمزگی سے پوچھا۔

"نہیں! ان پیٹیوں کی بار بار دیکھ بھال سے سازشی عناصر ہوشیار ہو کر اپنا منصوبہ تبدیل کر سکتے ہیں۔ میجر غوث رات کو پوری رازداری سے اپنا کام کرے گا۔ وہ چاہتا ہے کہ اگر یہی پرواز کے ناگین مشن ثابت ہوئی تو وہ اس سازش میں شریک ہر شخص کو رنگے ہاتھوں پکڑے گا۔ وہ پس پردہ رہ کر ان لوگوں کو آخری حد تک ڈھیل دینے کا منصوبہ بنائے بیٹھا ہے میں اسے طریقہ کار بدلنے پر مجبور نہیں کر سکتا۔"

"اگر اس بار بھی میجر غوث نے قبرص جانے والی کھیپ کی کلیرنس دے دی تو کیا ہوگا؟" ویرا نے پوچھا۔

"ایسا مت کہو۔" میں پہاڑ کھانے والی نظروں سے اسے گھورتے ہوئے غرایا "اگر کے ناگین کے بارے میں میری یہ ساری عرق ریزی رائیگاں گئی تو ہم اندھیرے میں بھٹکتے رہ جائیں گے..... فی الحال ہمارے پاس کے ناگین کے سلسلے میں کوئی قابلِ سراغ موجود نہیں ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم دل ہی دل میں اپنا نظریہ درست ثابت ہونے کے خواہاں ہو؟"

"تم احمق ہو۔ یہ میری خواہش کی بات نہیں ہے۔ حالات و واقعات اسی سمت کی نشان دہی کر رہے ہیں۔"

"اور ہمارے پاس وقت کم ہے۔" اول خان نے کہا "سامان قبرص لے جانے والا ایک چھوٹا مال بردار طیارہ بمبئی سے کراچی پہنچ گیا ہے۔ طیارہ کل دوپہر میں لوڈ ہوگا اور شام کو قبرص کے لیے پرواز کر جائے گا۔"

"کیا ایک چھوٹا طیارہ اتنی دور تک مسلسل پرواز کر سکے گا؟" اس وقت ویرا کا ذہن ہر بات کے منفی پہلو تلاش کرنے پر مرکوز ہو کر رہ گیا تھا۔

"مجھے جہاز کے پورے شیڈول کا علم نہیں ہے۔" اول خان نے مدافعانہ لہجے میں کہا "ہو سکتا ہے کہ راستے میں اسے تیل لینے کے لیے کہیں رکنا ہو۔ جہاز چارٹر کیا گیا ہے تو ان فنی امور کو بھی طے کر لیا گیا ہوگا۔"

"بے کار باتیں ہیں۔" سلطان شاہ پھر بول پڑا "جہاز کو کیپ سے آگے جانا ہی کہاں ہے جو تیل دوبارہ بھروانے کی ضرورت پڑ آئے گی اور اب تو اس جہاز کی پرواز ہی سرے سے مشکوک ہو گئی ہے کے ناگین کی آخری گمشدہ کڑی ملتے ہی قصہ زمین پر سرنگوں طے ہو جائے گا۔ فضا کی ضرورت ہی پیش نہیں آئے گی۔"

"خوشی کی بات ہے کہ یہ باتیں تمہاری کھوپڑی میں سمائی ہیں۔" ویرا نے جل کر کہا۔

"یہ جہاز کس کمپنی کی ملکیت ہے؟" ان دونوں کے درمیان بات بڑھنے سے پہلے ہی میں نے اول خان سے پوچھا۔

"میجر غوث یہ تفصیلات جمع کر رہا ہے میں لاعلم ہوں!" اول خان نے کہا۔

"کراچی میں طیارہ چارٹر کرنے اور یہاں سے مال بھیجنے والی پارٹی پر بھی نگاہ رکھنے کی ضرورت ہے۔"

"میجر غوث ان تمام پہلوؤں پر بیک وقت کام کر رہا ہے۔" اول خان نے کہا "اس وقت تم نے یہ ساری باتیں بتا کر مجھے اندر سے دہلا دیا ہے۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ ہماری سرزمین سے لوگوں کی خون آشام دشمنیوں کا سلسلہ کہاں جا کر رکے گا۔"

"قوموں کی تاریخ ایسی ہی دوستیوں اور دشمنیوں سے بھری ہے۔ یہ سلسلے ازل سے چلے آ رہے ہیں اور شاید ابد تک یونہی چلیں گے۔ جب ہم نہیں تھے تو دوسرے دشمنوں کا احتساب کر رہے تھے ہم نہیں ہوں گے تو دوسرے خود بخود ابھر کر سامنے آ جائیں گے۔ اس وقت اپنا دھیان بس کے ناگین پر مرکوز رکھو۔" میں نے کہا۔

"ہمارے سامنے اب کے ناگین کے سوا کیا باقی رہ گیا ہے؟" اول خان نے چونک کر پوچھا "رات سے ایپکس پر از... لوگوں کی کوئی پیغام رسانی ہوئی ہے؟"

"اسے بھول جاؤ۔ اب وہ پلاسٹک کا ایک ناکارہ ڈبا ہے۔" میں نے تلخی سے کہا "ہمیں اس ایپکس سے جو فیض حاصل ہونا تھا وہ ہو چکا ہے۔"

اسی لمحے فون کی گھنٹی بج اٹھی۔ ویرا نے ریسیور اٹھایا اور دوسری طرف کی بات سننے کے بعد خاموشی سے ریسیور میری طرف بڑھا دیا۔ ادھر سے میجر غوث کا آپریٹر بول رہا تھا۔

"معاملات بہت الجھ گئے ہیں۔" میجر غوث لائن پر آتے ہی تشویش زدہ لہجے میں بولا "میں نے گودام میں رازداری کا اہتمام کر کے سارے کریٹ خود دیکھ لیے ہیں۔ ان میں صرف ماربل کا

ہوا ہے ہیں۔ پوری کھیپ میں کوئی کرسٹ مشتبہ نہیں ہے۔ وہ
پیاں مارفل کے ان کرسٹوں جیسی ہیں جو ڈیفنس کے بنگلے میں
تھیں۔"

وہ بھی خبر سن کر میرا دل بیٹھ گیا۔ "پھر کسی اور لائن پہ سوچنا
ہی گا۔ تمہارے حساب سے تو معاملہ صاف ہوا ہے۔ اب اس
میرا بھی باقی ہے؟"

یہ سامان بساں کی ایک مشہور سیاسی شخصیت کی تجارتی فرم
رہی ہے۔ میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ اس کا بلیک ہاک یا
ا البیڈا سے کیا تعلق ہے۔ اگر تم نے کل تمام بلیک ہاک کے
ہے افغان رہ ڈرک نکلنے نہ دیکھا ہوتا تو کسی کو کانوں کان بھی پتا

کہ وہ فرم راس البیڈا کے لیے کام کر رہی ہے۔"
ان لوگوں کے ہاتھ بہت دراز ہیں۔ تم خود اندازہ لگا سکتے
ہو۔" اس نے بے بسی سے کہا۔

میرا ذہن بارہ گھنٹوں میں ماؤف ہو کر رہ گیا ہے۔ پتا نہیں تم
جو کیسے سارے ہو۔ تم ہی کچھ سوچو۔ کہیں نہ کہیں کوئی گڑبڑ
ہے۔ شدراس البیڈا اور اس فرم کا خفیہ گٹھ جوڑ نہ ہوتا۔"
فولڈر میں موجود کاغذات کیا کہتے ہیں؟" میں نے رسانیت
پوچھا۔

"وہ سب خفیہ تحریریں ہیں۔ میں نے پورا پلندہ کریٹو گرافی
کو بھجوا دیا ہے۔"
"اسلام آباد والے فولڈر کا کیا بنا؟" میں نے پھر سوال کیا۔
"اب وہ باقاعدہ زیر تفتیش ہے۔ اس نے زبان کھول دی
"

میں فون پر اس سے باتیں ضرور کر رہا تھا لیکن میرا ذہن کے
ائیر پورٹ پر موجود طیارے میں ہی الجھا ہوا تھا۔ میں نے
لہجے میں پوچھا "بمبئی سے آنے والا مال بردار طیارہ کہاں
کیا ہے اندر اس کی تفصیل تلاشی لی جا چکی ہے؟"
"طیارہ ٹیکسی وے کے آخری سرے سے ذرا پہلے اپرن پر
ہے۔ جہاز کی رسمی دیکھ بھال کی گئی تھی۔ جب تک کسی
پر شبہ نہ ہو۔ عام طور پر تفصیلی تلاشی نہیں لی جاتی۔"
"لیکن یہ مشتبہ طیارہ ہے" میں نے زور دے کر کہا "ہو سکتا
راس البیڈا کے لیے کام کرنے والی ارلائن کے عملے نے
بارودی کرسٹ اس طیارے میں چھپا لیے ہوں۔"
"ہاں مجھے یہ خیال نہیں آیا تھا" اس کی آواز اچانک پرجوش
"میں تلاشی کسٹم اور امیگریشن کا قانونی حق ہوتا ہے۔ چارٹر
جانے والے جہازوں کے ساتھ ایسا ہوتا رہتا ہے۔ میں ابھی
تلاشی کرتا ہوں۔"
"میری خواہش ہے کہ میں بھی اس جہاز کو دیکھ سکوں۔" میں

"تم آسکتے ہو" اس نے فوراً ہی کہا "اس وقت میں تمہارے

بتائے ہوئے راستے پر چل رہا ہوں۔ تمہاری کسی بھی خواہش کو نظر
انداز کرنا میرے بس سے باہر ہے۔ بس ذرا مسئلہ یہ ہو سکتا ہے کہ
جہاز پر کئی اجنبی چہروں کو دیکھ کر مجرم نہ بھاگ نکلیں۔ میں مجرم کے
ساتھ ہر مجرم کی بیخ کنی کے اصول پر یقین رکھتا ہوں۔"
"پھر میں نہیں آؤں گا۔" میں نے تحمل سے کہا "میں خود بھی
اپنی کسی خواہش کی وجہ سے مجرموں کو فائدہ اٹھانے کا موقع نہیں
دینا چاہتا۔ اگر کسی کے مشن ہے تو اس کی مکمل تباہی میری
سب سے بڑی خواہش ہے۔"
"تم بہت عظیم اور بے لوث انسان ہو" اس کے ایک ایک
لفظ سے خلوص کی جھلک رہی تھی "میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ ایک
عام اور گوشت نشین شہری بھی اس قدر بلند کردار ہو سکتا ہے۔"
"مجھے میری جگہ پر رہنے دو!" میں نے ہنس کر کہا "میرا دماغ
خراب مت کرو ورنہ شکوے شروع کر دوں گا۔"
"شکوے...؟ کس بات کے شکوے؟ تم کہو میں تمہارے
شکوے کا جواب دوں گا۔"
"رہنے دو ورنہ ابھی سرکاری اور غیر سرکاری کی بحث
چھڑ جائے گی" میں نے کہا۔
"اوہ! میں سمجھ گیا" وہ سمجھدار افسر تھا فوراً میری بات کی تہ
تک پہنچ گیا "بلیک ہاک کے فولڈر والی بات اصولی تھی۔ میں نے
اسی وقت اندازہ لگا لیا تھا کہ میرا رویہ تمہیں پسند نہیں آیا مگر میں
مجبور تھا۔ فولڈر میں سرکھپانے کے بعد میں سارے کاغذات تمہیں
بھیج دیتا مگر اوپر سے کچھ ہدایت آئی اور مجھے اس پر عمل کرنا پڑا۔ یہ
ہماری مجبوریاں ہوتی ہیں مگر میں پھر بھی تم سے معذرت خواہ
ہوں۔"
میجر فوت سے ملنے والی خبر سب کے لیے مایوس کن تھی۔
سلطان شاہ منہ لٹکا کے بولا "یہ تو کھودا پہاڑ نکلا چوہا والی بات ہوئی۔
اب کیا ہوگا؟"
"کچھ نہ کچھ ہو کر رہے گا۔ میجر فوت خود بھی اس نتیجے سے
مطمئن نہیں ہے۔"
"کیوں؟ اسے کیا پریشانی ہے؟ وہ تو شاید بہت غیر جذباتی انداز
میں پورے معاملے کو دیکھ رہا ہے" ریحانہ نے چونک کر کہا۔
"پہلے اس کی تعریف اور اب تنقیص کر رہی ہو!" میں نے
اسے گھور کر کہا۔
"تمہاری اطلاع کے لیے عرض ہے کہ غیر جذباتی ہونا بھی
تعریف کے زمرے میں آتا ہے۔ جذباتی قسم کے لوگ اپنی زندگی میں
کبھی کوئی بڑا مقام حاصل نہیں کر پاتے... کیا کہہ رہا تھا میجر
فوت؟"
"بلیک ہاک کے گھر سے ائیر پورٹ لے جایا جانے والا مارفل کا
سامان ایک بڑے سیاست داں کی تجارتی فرم غیر ملک بھیج رہی ہے؟"
میں نے میجر فوت کی دی ہوئی خبر کا دوسرا حصہ دہراتے ہوئے کہا۔

"ہونہہ!" اول خان سیٹی بجانے والے انداز میں اپنے ہونٹ سکیڑ کر حیرت سے بولا "پھر تو میجر غوث کی بھی آنکھیں کھل گئی ہوں گی کہ ان لوگوں نے کہاں کہاں ہاتھ ڈالا ہوا ہے۔"

"وہ اسی ایک بات سے بہت پریشان ہے۔ اب میں نے اسے جہاز کو کھنگالنے کی آخری تجویز دی ہے۔ اگر یہ بھی بے ثمر ثابت ہوئی تو ہمارے پاس صبر کرنے کے سوا کوئی چارہ باقی نہیں رہے گا۔"

"جہاز کی تلاشی میں کیا راز پنہاں ہے؟" زیبا نے حیرت بھرے لہجے میں پوچھا۔

"ہم ایئرپورٹ لے جائی جانے والی پیٹیوں کی اصل تعداد سے لاعلم ہیں لیکن بلیک ہاک کے گھر پر نظر آنے والی شماریات سے ظاہر ہو رہا ہے کہ اس کھیپ میں سے مارش کے سامان کے تین کریٹ روک کر باوردی کریٹ بھیجے گئے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ مقامی تجارتی فرم کو اس ہیر پھیر کا علم ہی نہ ہو سکا ہو اور ایئرپورٹ پر خاموشی سے وہ تینوں خطرناک کریٹ جہاز پر پہنچا دیے گئے ہوں۔ مال چڑھانے کے بعد گنتی ہوگی تو اس میں وہ کریٹ بھی شامل ہو سکتے ہیں! پھر کاغذات میں تین پیٹیاں کم ظاہر کر دی جائیں گی۔"

"تم پہلے ہیروئن فروش تھے اور آج کل سرفروش بنے ہوئے ہو۔ میرا خیال ہے کہ تم کو ان دونوں مشغلوں سے ہٹ کر وکالت کا پیشہ اختیار کرنا چاہیے تھا۔ تم بال کی کھال نکالنے میں کچھ زیادہ ہی ماہر ہو۔"

"تمہیں یہ سن کر حیرت ہوگی کہ میری ماں مجھے پڑھا لکھا کر وکیل بنانے کے خواب دیکھتی ہوئی اس دنیا سے چلی گئی۔" میں نے افسردہ مسکراہٹ کے ساتھ کہا "شاید یہ اسی کی خواہشات کا فطری ثمر ہے کہ آج تم مجھے وکالت کا پیشہ اختیار کرنے کا مفت مشورہ دے رہی ہو۔"

وقت آہستہ آہستہ گزر رہا تھا۔ اول خان سخت بے چینی کا شکار ہو رہا تھا۔ وہ اپنے دفتر جانے یا نہ جانے کے بارے میں بھی تذبذب کا شکار تھا۔ کے ٹائمین کا مسئلہ سمٹ کر اپنے آخری مراحل پر آ چکا تھا۔ میجر غوث نے فوری طور پر مشتبہ طیارے کی تلاشی کی مہم سر کرنے کا ارادہ کیا ہوا تھا۔ اول خان اس مرحلے پر ہم لوگوں کے ساتھ ہی رہنا چاہ رہا تھا۔ اس میں اتنی ہمت نہیں تھی کہ بیزاری کی حالت میں اپنے دفتر جا کر دوبارہ ہماری طرف لوٹے۔

اس نے اپنے جوتے اتارے اور صوفے پر نیم دراز ہو کر وہیں رک کر میجر غوث کی آخری کوشش کے نتیجے کا انتظار کرنے کا اعلان کر دیا۔

"کے ٹائمین کے چکر میں کس کی فرم ملوث ہے؟" فرزانہ نے مجھ سے پوچھا۔ عام طور سے وہ ہمارے مباحثوں میں بہت کم حصہ لیتی تھی۔ بس خاموش بیٹھی بھانت بھانت کی بولیاں سنتی رہتی تھی۔

"میں نے نام پوچھا" نہ میجر غوث نے بتایا!" میں نے کہا۔

"سیاست دانوں کے معاملات تو انتہائی حساس اور نازک ہوتے ہیں کہ ان کے خلاف واضح مقدمات درج کرنے سے پہلے بھی کئی جگہوں سے کلیرنس لینی پڑتی ہے۔ یہ قصہ بھی ان ہی مراحل سے گزرے گا پھر کہیں نام سامنے آ سکے گا۔"

"فرم کا نام کھلتے ہی سب کو پتا چل جائے گا کہ کون ملوث ہے" سلطان شاہ نے کہا۔

"لوگوں کو معلوم ہونے کی کسی کو پروا نہیں ہوتی۔ لوگ تو عام طور تو وہ اندر کی ایسی سربستہ کہانیاں سناتے ہیں کہ عقل چکرا کر رہ جاتی ہے لیکن یہ کہانیاں محض سینہ گزٹ میں رہتی ہیں، کبھی سرکاری ذرائع سے منظر عام پر نہیں آتیں کیونکہ عوام پھر کسی چہرے حکومت کرتے ہیں۔"

میری اس بات پر سلطان شاہ منہ بنا کر بولا "میرا بس چلے تو میں اس فرم کے غدار مالک کو ان ہی کریٹوں سے باندھ کر ... جو بلیک ہاک کے گھر سے ملے ہیں۔"

"ہو سکتا ہے کہ ڈیزی کے کہنے کے مطابق اس فرم کو سارے ہیر پھیر کا علم ہی نہ ہو" زیبا نے اسے سمجھایا۔

"بے کار بات ہے" سلطان شاہ نے حقارت سے کہا ... دینے کے لیے اس کا یہی جرم کافی ہے کہ اس فرم کے بلیک ... سے گہرے کاروباری مراسم ہیں۔ بھلا ان سازشی لوگوں کا ... سے کیا واسطہ؟ یہ تو کاروبار کے بہانے سے بھی ہماری ... رہنے کے عادی ہیں۔ اپنے زرخرید غداروں سے روپے کا مال ... روپے میں خریدتے ہیں تاکہ ان کے کالے دھن کو کاروباری ... پھیر سے مسلسل قانونی تحفظ ملتا رہے۔"

وہ موضوع بہت نازک تھا۔ بات آگے چلی تو اول خان بھی خاموش نہیں رہ سکا اور صوفے سے اٹھ کر پورے زور و شور ... اپنے خیالات ظاہر کرنے لگا۔

چار بجے فون کی گھنٹی بجی تو مجھے یقین ہو گیا کہ وہ میجر غوث کا فون تھا۔ اس وقت بھی تینوں فون ڈرائنگ روم میں موجود ... تھے۔ اول خان نے ریسیور اٹھا کر ہیلو کہا تو میں دوسرا ریسیور ... تھا۔

"اول خان! خدا کا شکر ادا کرو کہ آج ہم سرخرو ہوئے ... ڈیزی کی ہر بات حرف بہ حرف درست ثابت ہوئی ہے۔" میجر ... کی آواز فرط جذبات سے کانپ رہی تھی "ڈیزی کو بلاؤ۔ میں یہ خبر سب سے پہلے اسی کو سنانا چاہتا ہوں۔"

"میں دوسری لائن پر موجود ہوں" میں نے اس کا پیغام ... سکون سے کہا۔

"تم واقعی جینئس ہو۔ تم میرے سامنے ہوتے تو اس ... میں تمہارا ماتھا چوم لیتا۔ کے ٹائمین مشن بے نقاب ہو گیا ... بالکل ویسی ہی تین پیٹیاں جہاز کے اگلے کیبن کی دیوار ... پوشیدہ تھیں جو ہم پچھلی رات دیکھ چکے ہیں۔ اب یہ جہاز ... سے پرواز نہیں کر سکے گا۔"

"اس وقت تم کہاں سے بول رہے ہو؟" میں نے پوچھا۔

"ائرپورٹ سے... جہاز کے کپتان نے راز فاش ہونے پر خودکشی کرلی ہے۔ ان خطرناک پیٹیوں کو ناکارہ بنانے کے لیے ایمرجنسی کا اعلان کرکے ہوائی اڈا بند کردیا گیا ہے۔ میں یہاں بہت مصروف ہوں۔"

ازل خان خوشی سے بے اختیار ہوکر کسی بچے کی طرح پوری قوت سے چیخ پڑا۔

غزالہ کی آنکھوں میں تیزی کے ساتھ شبنم اترتی جارہی تھی۔

میجر غوث سے ملنے والی وہ خبر اس قدر اہم اور سنسنی خیز تھی کہ فون پر اپنے فوری ردعمل کا اظہار کرنے کے بعد ہم میں سے کوئی بھی کافی دیر تک کچھ بولنے کے قابل نہیں رہا۔ جذبات کی شدت سے بہت زیادہ مغلوب ہوگئے تھے۔ غزالہ کی آنکھوں کی نمی میں نے پہلے ہی دیکھ لی تھی پھر ازل خان کی آنکھیں بھی دھندلانے لگیں۔ زریاب نے کچھ کہنے کے لیے منہ کھولا مگر اس کی آواز حلق میں پھنس کر رہ گئی۔

"اتنی بڑی خبر ملنے پر سب یوں خاموش ہیں جیسے میجر غوث نے کسی قریبی عزیز کے انتقال کی خبر سنائی ہو۔" چند لمحوں بعد سلطان شمار نے سنبھالا لے کر سکوت توڑتے ہوئے کہا۔

"خودکشی کرنے والا کپتان تمہارا رشتے دار ہوگا" زریاب نے تیزی سے کہا "میں تو یہ سوچ رہی تھی کہ زینی کا دماغ کس مٹی کا بنا ہے جب یہ ایک نکتے پر اپنی توجہ مرکوز کرتا ہے اور پھر اسی پر سوچتا چلا جاتا ہے حتی کہ اپنی بات منوا لیتا ہے۔ ان بارودی پیٹیوں کے معاملے میں سب زچ آچکے تھے۔ آخری لمحوں تک حوصلہ شکن اطلاعات مل رہی تھیں لیکن زینی پُریقین تھا... اور آخری جیت اسی کی ہوئی۔"

"یوں معلوم ہوتا ہے جیسے راس البیدا نے زینی کے مشورے پر ہی یہ پورا بکھیڑا پھیلایا ہو" ازل خان نے ہنس کر کہا "ورنہ صرف کے نائین کے دو لفظی اشارے سے سب کچھ کھوج نکالنا آسان نہیں تھا۔"

"راس البیدا اس وقت جلا کر اپنی بوٹیاں نوچ رہا ہوگا" سلطان شمار نے بے ساختہ مسکراہٹ کے ساتھ کہا "کل رات کی شکست کے بعد آج اس کی کمر ہی ٹوٹ گئی ہوگی۔ میرا خیال ہے کہ صرف کے نائین مشن کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے کے لیے یہاں آیا تھا اور وہ مشن بری طرح ناکام ہوگیا۔"

"ابھی تک ایک بات یقین سے کہی جاسکتی ہے کہ کے نائین ناکام ہوگیا" میں نے کہا "ورنہ دوسری بہت سی باتیں ابھی تک الجھی ہوئی ہیں۔ جہاز کے کپتان کی خودکشی کے بعد اب اس راز سے کبھی پردہ نہیں اٹھ سکے گا کہ غیرقانونی اور خفیہ طور پر لے جائی جانے والی بارودی پیٹیاں کس نشانے کو تباہ کرنے کے لیے استعمال ہو رہی تھیں۔"

"کیوں؟ اب اس بارے میں کیا شبہ ہے؟" زریاب نے چونک کر پوچھا۔

"میں نے کے نائین مشن کا ذکر راس البیدا کی زبان سے سنا تھا۔ بعد میں پتا چلا کہ امریکنوں نے برسوں پہلے کراچی کے ایک زیرآبی سروے میں اس ساحلی پٹی کو کے نائین کا نام دیا تھا جہاں بعد میں ایٹمی بجلی گھر بنا لیا گیا۔ اس سے آگے سب ہمارے قیاسات ہیں۔ کون بتائے گا کہ ماربل کے سامان اور بارودی ذخیرے کے ساتھ اڑنے والے جہاز کو کراچی کے ہوائی اڈے سے لے جاکر کہیں گرانے کی سازش تیار کی گئی تھی؟"

زریاب گھبرائے ہوئے انداز میں ازل خان کا منہ تکنے لگی۔ میری بات نے اسے چکرا کے رکھ دیا تھا۔

"زینی بالکل ٹھیک کہہ رہا ہے" ازل خان نے معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ کہا "بارودی پیٹیاں پکڑ کر یہ ثابت نہیں کیا جاسکتا کہ ان کے اصل عزائم کیا تھے۔ منصوبہ بنانے والا راس البیدا ہے جو روپوش ہے۔ جہاز کے مشن کا صحیح علم صرف اس کے کپتان کو تھا وہ خودکشی کرچکا ہے۔"

"لیکن وہ فرم ہمارے سامنے ہے جو ماربل کا سامان قبرص بھیج رہی تھی" سلطان شمار نے مزاحمت کی۔

"وہ بھی کسی سازش کا اعتراف نہیں کریں گے۔ وہ قبرص والی کہانی پر اڑے رہیں گے یا وہ ان پیٹیوں کو جہاز کے کپتان کی کوئی خفیہ بدمعاشی قرار دیں گے اور پھر یہ امکان اپنی جگہ بہت قوی ہے کہ مقامی فرم کے مالکان اور ملازمین اصل کھیل سے بالکل بے خبر ہوں۔ راس البیدا نے انہیں مکاری سے اپنا آلۂ کار بنایا ہو" ازل خان نے کہا۔

"ان کا یہی جرم کیا کم ہے کہ ان کا برآمدی سامان بلیک ہاک کی کمین گاہ سے روانہ کیا گیا تھا؟" سلطان شمار اس بات کی اہمیت میں کمی کو تسلیم کرنے پر آمادہ نہیں تھا۔

"وہ ایک دوسری بات ہوگی" میں نے کہا "ان لوگوں کو اپنے مشکوک جرائم کے لیے جواب دہی کرنی پڑے گی لیکن کے نائین والا قصہ اب ہمیشہ کے لیے ایک سربستہ راز رہے گا۔ مجھے یقین ہے کہ بلیک ہاک کے فوٹو سے بھی اس بارے میں کوئی مدد نہیں مل سکے گی۔ یہ نہ بھولو کہ تم اور روبوٹا اسامہ زادے اپنے مقاصد حاصل کرنے کے لیے پوری منصوبہ بندی سے اور منظم ہوکر کام کرتے ہیں۔ ہوسکتا ہے کہ انہوں نے مقامی فرم کے مالکان کو بلیک میل کرکے اپنے مضبوط چنگل میں لیا ہو... کوئی پاکستانی کتنا ہی خودغرض اور کمینہ ہو، اس سے یہ توقع نہیں کی جاسکتی تھی کہ وہ جانتے بوجھتے ہوئے کے نائین جیسے کسی بھیانک منصوبے میں شریک ہوجائے گا۔"

"یہ بحث بے کار ہے" زریاب نے میری بات کاٹ کر کہا "ہمیں مجرموں کو عدالت کے کٹہرے میں کھڑا کرکے سزا یاب نہیں کرانا

ہے جو ہم ثبوت اور گواہوں کی فکر میں پڑے ہوئے ہیں۔ سازش کا تانا بانا بکھر چکا ہے۔ کچھ دشمن مارے جا چکے ہیں۔ راس البیڈا اپنے دو مددگاروں کے ساتھ باقی رہ گیا ہے۔ وہ تینوں بھی جلد ہی مارے جائیں گے۔ کرنل اشتیاق اور میجر غوث کی حمایت کے بعد یہ کام آسان ہو جائے گا۔"

"یہ مت بھولو کہ اب میں بھی اپنے مسائل سے آزاد ہو کر اپنے منصب پر پوری طرح بحال ہو چکا ہوں" اول خان نے آسودہ سی مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔

"مجھے اچھی طرح یاد ہے" میں نے جوابی مسکراہٹ کے ساتھ کہا "جب تک اسلام آباد میں قادر کی نسل کا ایک بھی فرد موجود ہے ہمیں کسی خوش فہمی میں مبتلا نہیں رہنا چاہیے۔ کڑی چھان بین کے بعد کرنل اشتیاق کے آدمیوں نے اسے پکڑا ہے۔ جبکہ کون جانے کہ مزید کتنے قادر ان کی مدد میں آئے ہوئے ہیں۔ کمپنی کے چند افسروں کو چھوڑ کر آج کل تو ہر ایک ہی امریکا اور سوئٹزرلینڈ میں اثاثے بڑھانے کی فکر میں لگا ہوا ہے۔ وہ کسی کی بھی گردن ناپ کر اس سے اپنی پسند اور مرضی کے فیصلے صادر کروا سکتے ہیں۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" اول خان کے ہونٹوں پر سے مسکراہٹ معدوم ہو گئی اور اس کی آنکھوں میں فکرمندی کی جھلکیاں تیرنے لگیں۔ وہ اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہہ رہا تھا۔ "کرنل اشتیاق کہہ رہا تھا کہ قادر کے معاملات کو خفیہ رکھنے کی کوششیں کی گئی تھیں لیکن بلیک ہاک نے وہ خبر حاصل کر ہی لی۔ میرا تو خیال ہے کہ قادر کے معاملے کو اچھالا جانا چاہیے تاکہ اس کا حشر دیکھ کر دوسرے بے ایمان اور خودغرض افسر اپنی حرکتوں سے باز رہیں۔ ہمارے یہاں ایک بڑی خرابی یہ ہے کہ شاذونادر کسی بڑے مگرمچھ کے خلاف کوئی کارروائی ہوتی ہے تو سیاسی مصالح کے تحت اسے ہر ایک سے پوشیدہ رکھنے کی کوشش کی جاتی ہے۔"

"یہ کمال کمال جمہوریت ہی دکھاتی ہے" ربا اس کی بات کاٹ کے بول پڑی "قومی اہمیت کے مقدموں کی کھلی کارروائی ٹیلی ویژن پر دکھائی جاتی ہے تاکہ عدالتوں کے ساتھ عوام بھی سچ اور جھوٹ کا تجزیہ کر کے اپنی رائے قائم کر سکیں۔ اس طرح بارسوخ مجرموں کے خلاف فیصلہ صادر کرتے ہوئے کوئی جج کسی خوف میں مبتلا نہیں ہوتا۔ اسے یقین ہوتا ہے کہ اس کے ملک کی مہذب رائے عامہ اس کی پشت پناہ ہے۔"

"جمہوریت کے زیادہ گن مت گاؤ" سلطان شاہ منہ بنا کے بولا۔

"الزام کا سامنا کرنے والا بولیوں کے منہ کھول کر کسی چرب زبان کو اپنا وکیل بنا لے تو بھیانک مجرم عوام کا ہیرو اور مظلوم بن جاتا ہے۔ اس وقت بھی رائے عامہ منصفانہ فیصلے کی راہ کی دیوار بن جاتی ہے۔"

"تم وکیلوں کی توہین کر رہے ہو" اول خان نے شرارتی لہجے میں اسے یاد دلایا۔

"میں کسی کی توہین نہیں کر رہا" سلطان شاہ مدافعانہ لہجے میں بولا "اچھے اور برے لوگ ہر شعبے میں ہوتے ہیں۔ جب واٹر گیٹ اسکینڈل میں امریکا کے صدر کا دامن داغدار ہو سکتا ہے تو وکیل کس گنتی میں آتے ہیں۔ پھر یہ بھی دیکھو کہ ہر مقدمے میں دو فریق ہوتے ہیں۔ دونوں کے وکیل پورے زور و شور سے لڑتے ہیں اور ان میں سے ایک مقدمہ ہار جاتا ہے۔ اس کا صاف مطلب ہوتا ہے کہ ہارنے والا عدالت کی نظروں میں غلطی پر تھا۔ وہ غلط کو صحیح قرار دلوانے پر سارا زور صرف کیے دے رہا تھا۔ وہ درحقیقت قید یا پھانسی کی سزا کا مستحق تھا۔"

"ویری گڈ!" اول خان نے سلطان شاہ کی تعریف میں [illegible] ظاہر کرتے ہوئے کہا "مجھے آج پتا چلا کہ تم بھی خوب بول لیتے ہو۔ یہ واٹر گیٹ اسکینڈل تمہارے دماغ میں کہاں سے گھس آیا؟"

"بس کبھی کبھی اخبار پڑھ لیتا ہوں۔ بعض باتیں خود بخود ذہن میں اٹکی رہ جاتی ہیں" سلطان شاہ نے انکسار سے کہا "ورنہ میں واٹر گیٹ کو بھائی بالو ڈی گیٹ کی قسم کی کوئی چیز سمجھتا رہتا۔"

"بات دور نکلتی جا رہی ہے" میں نے دخل اندازی کرتے ہوئے کہا "ہم کرنل اشتیاق اور میجر غوث کی متوقع کامیابی کے بارے میں تبادلہ خیال کر رہے تھے۔ بارہ دری کی بیٹیاں لٹ گئیں۔ آگے کیا ہو گا؟"

"کے نائن والے قضیے کو اب دفن ہی سمجھو" اول خان قدرے توقف کے بعد بولا "تمہارے اطمینان کے لیے اتنا ہی ہونا چاہیے کہ اس مشن یا سازش کو بری طرح ناکام بنا دیا گیا۔ اب یہ معاملہ ملٹری والوں کے ہاتھوں میں ہے۔ ان کے ذہن میں جو بھی ہو ہم تک نہیں پہنچ سکے گی۔ قاعدہ ان کی تحویل میں رکھنا ہو گا کہ اسلحہ کا سامان لبرس بھیجنے والوں کا کیا بنا ہے۔ اس بارے میں میجر غوث ہی سے کچھ معلوم ہو گا۔ وہ اس وقت [illegible] کے ہوائی اڈے پر بہت مصروف ہے۔ ہمیں صبر کے ساتھ اس کے فارغ ہونے کا انتظار کرنا ہو گا۔"

"وہ واقعی کٹھن مراحل سے گزر رہا ہو گا" فرزانہ پھر بول کر بولی "ان میں سے ہر ایک دوسری کرسٹ میں ایک ریموٹ کنٹرولڈ ڈیٹونیٹر ہے اور سارے ریموٹ کنٹرول راس البیڈا کے پاس ہیں۔ اگر وہ مقررہ وقت پر [illegible] میں داخل ہونے میں کامیاب ہو گیا تو اب تک سرے پر جا ہی بچایا جا سکتا ہے۔"

"اس نے سب سے پہلے ان ہی خطرات کا سدباب کیا ہے" اول خان اضطراری لہجے میں بول پڑا "اسے معلوم تھا کہ ہر ایک مخصوص ریموٹ کنٹرول سے لمحہ بھر میں اڑایا جا سکتا ہے۔ منفی پہلوؤں سے ڈرنے کے بجائے اس قضیے کے مثبت امکانات پر غور کرو۔ اس نے بلیک ہاک کے مکان پر ہی [illegible] ماہرین کو بلا لیا تھا۔"

"راڈار آرک کے بارے میں اس نے پہلے ہی مقصد [illegible]

تھی" میں نے خود کلامی کے انداز میں کہا "راس المیڈا نے راڈنی آرک کا نام اختیار کر کے سفارتی مراعات حاصل کی ہوئی ہیں۔ وہ یہاں جتنا گند چاہے "پھیلا" رہے "ہمارا قانون اس کا کچھ نہیں بگاڑ سکتا۔"

"لیکن اسے ناپسندیدہ قرار دے کر ملک سے نکالا جا سکتا ہے" اول خان نے کہا۔

"اس میں خاصے نقصانات کی باریکیاں آڑے آسکتی ہیں" میں نے مایوسی سے کہا "میرے حساب سے یہ آرمی یا کسی اور ادارے کا کیس ہی نہیں ہے۔ اسے ہم لوگ اسپیشل ٹاسک فورس کی مدد سے نمٹا سکتے ہیں۔"

"ہو سکتا ہے کہ وقت گزرنے کے ساتھ ہمارے دوست بھی اسی نتیجے پر پہنچیں اور ہمیں اپنا کام کرنے کا موقع مل جائے" دریا نے پُرامید لہجے میں اپنا خیال ظاہر کیا۔

"تم اپنا ایک وعدہ بھول رہے ہو!" سلطان شاہ نے چونک کر میری آنکھوں میں جھانکتے ہوئے کہا۔

"وہ کیا؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔ فوری طور پر مجھے اپنی کوئی وعدہ خلافی یاد نہیں آسکی۔

"حبیب طر کا ٹرانسمیٹر اب ہمارے لیے اپنی افادیت کھو بیٹھا ہے۔ تم نے میجر غوث سے وعدہ کیا تھا کہ وقت آنے پر یہ ٹرانسمیٹر اول خان کے ذریعے اسے بھجوا دو گے۔"

"اوہ۔۔۔! وہ میں ابھی اول خان کو دے دوں گا لیکن اب میجر غوث کو اس کی ضرورت نہیں رہی۔ کل رات بلیک ہاک کے گھر سے ایسے دو ٹرانسمیٹر اس کے ہاتھ لگے ہیں۔ مجھے پورا یقین ہے کہ ان دو آلات کی گمشدگی کی خبر ملتے ہی راس المیڈا نے ان کا استعمال ہمیشہ کے لیے ترک کر دیا ہو گا۔ رات سے پلاٹنگ کا یہ ذریعہ بالکل خاموش ہے۔"

"بات کھل ہی گئی ہے تو تم خود اس سے بات کرنے کی کوشش کرو" سلطان شاہ نے برجستہ تجویز پیش کی "اس کے لیے یہ اطلاع دھماکے سے کم نہیں ہو گی کہ حبیب طر کا ٹرانسمیٹر تباہ نہیں ہوا تھا بلکہ مسلسل تمہارے تصرف میں تھا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ بپھر کر کام کی کچھ باتیں بکتا چلا جائے۔"

سلطان شاہ کی اس تجویز نے سب ہی کی توجہ مبذول کرائی اور ہر ایک نے اس کی حمایت میں اپنے دلائل دینے شروع کر دیے۔ اس وقت تک راس المیڈا کے ساتھ میری جو آنکھ مچولی چل رہی تھی وہ اس کے "کاغذی مشن" کے بارے میں تھی۔ میں اس کے خفیہ ارادوں سے واقفیت حاصل کرنے کی کوشش کر رہا تھا اس لیے اسے اپنی بے خبری کا عندیہ دیتا رہا لیکن کراچی ائرپورٹ پر بمبئی سے آنے والے مال بردار طیارے پر ہونے والی کامیاب کارروائی کے بعد یہ بات کھل گئی تھی۔ اس بارے میں رازداری کی مزید کوشش بے سود تھی۔

میری آمادگی دیکھ کر سلطان شاہ فوراً ہی ٹرانسمیٹر اٹھا لایا۔ ٹرانسمیٹر آن کرتے ہوئے میں دل ہی دل میں یہ سوچ کر مسکرا دیا کہ میجر غوث یا اس کے آدمی ٹرانسمیٹر پر میری غیر متوقع آواز سن کر ہکا بکا رہ جائیں گے۔

"میں ڈی جی بول رہا ہوں۔۔۔ چیف سے بات کرنی چاہتا ہوں۔ اوور!" میں نے بٹن دبا کر اپنا پیغام انگریزی میں نشر کیا اور بٹن چھوڑ کر جواب کا انتظار کرنے لگا۔

میں نے ٹرانسمیٹر کی آواز خاصی بلند کی ہوئی تھی مگر دوسرے ساتھی اپنی نشستوں پر یوں سنبھلے انداز میں آگے کی طرف جھکے ہوئے تھے جیسے اس لاسلکی آلے سے سرگوشیوں میں آوازیں برآمد ہونے کی توقع کر رہے ہوں۔

چند ثانیوں تک لائن پر دھیما دھیما روہانی شور گونجتا رہا پھر اچانک ہی شور کا وہ سلسلہ منقطع ہوا اور کمرے کی محدود فضا میں راس المیڈا کی ٹھہری ہوئی "بھاری آواز گونجنے لگی "شاید تم مجھے یہ جتانا چاہ رہے ہو کہ پچھلی رات میرے آدمیوں کی بے پروائی کی وجہ سے ایک یا دو ٹرانسمیٹر تمہارے ہاتھ لگ گئے ہیں؟ اوور۔"

"وہ ٹرانسمیٹر دوسرے مستفیضین اپنے ساتھ لے گئے تھے۔ میں پہلے سے تمہاری رعب دار آواز سنتا رہا ہوں۔ تم نے حبیب طر اور گبری ہارٹ کو دھوکے سے پکڑوا کر ان کے ساتھ ظلم کیا ہے۔ اوور۔"

"اوہ نو۔۔۔!" ٹرانسمیٹر پر اس کی بے ساختہ غراہٹ سنائی دی۔ وہ فوراً ہی میری بات کا مفہوم سمجھ گیا اور بولا "میرا شبہ درست تھا۔ حبیب طر جھوٹا اور حرام زادہ نکلا۔ اب وہ سسکا سسکا کر مارا جائے گا۔ ان دونوں کی ڈرپوک دماغوں نے مجھے مغالطے میں ڈالے رکھا اور اسی وجہ سے تم کو اپنی غنڈہ گردی دکھانے کا موقع مل گیا۔۔۔ میں حیران تھا کہ گرے ہاک زندہ نکلتے ہی کیسے مارا گیا۔۔۔ شروع سے آخر تک ہر بات پُراسرار اور ناقابل فہم تھی مگر تمہاری اس کال نے یہ ساری گتھیاں سلجھا دی ہیں۔۔۔ یہ نہ سمجھنا کہ میرے مشن کے سارے مہرے ختم ہو چکے ہیں۔ میں اس وقت بھی تمہاری اینٹ سے اینٹ بجا سکتا ہوں۔ اوور۔"

"تم غصے میں بہک کر غلط محاورہ بول رہے ہو" میں نے اسے سلگانے کے لیے خوش گوار لہجے میں کہا "کسی ٹھکانے کی اینٹ سے اینٹ بجانے کا خواب دیکھنے والا کراچی کے ہوائی اڈے پر خودکشی کر چکا ہے۔ تمہارا کاغذی مشن ان بارودی پیٹیوں میں دفن ہو چکا ہے جن کے ریموٹ کنٹرول تم نے اپنی دُم سے باندھے ہوئے ہیں۔ تمہارے آدمیوں کو معلوم ہو چکا ہے کہ تم چیف کے بہروپ میں ڈبو ڈاسنا رہ والے راس المیڈا ہو۔ بلیک ہاک اپنے ٹرانسمیٹر پر میری آواز سن رہا ہو گا۔ وہ میری ان باتوں کی تصدیق کرے گا۔۔۔ یہاں اتنے جوتے کھانے کے بعد تم اپنے کس مشن کا ذکر کر رہے

ہو۔۔۔ یہ میرے لیے ناقابلِ فہم ہے۔ ہمت ہے تو کوئی وار کر کے دیکھو۔ اور رے۔"

میں جان بوجھ کر اسے اشتعال دلانے کی کوشش کر رہا تھا لیکن جواب میں اس کی آواز بدستور بھاری اور سرد تھی۔ "حیف طرح کی غداری کے نتیجے میں ملنے والی اتفاقی کامیابیوں پر اترانے کی کوشش مت کرو۔۔۔ میرے منصوبے کبھی ناکام نہیں ہوتے۔۔۔ میری کارروائی کے نتائج تمہارے سامنے آئیں گے تو دہشت سے تم تھرتھر کر رہ جاؤ گے۔ میرا راستہ کاٹنے والے کبھی سکھ سے نہیں مر سکے۔ میں بھی ڈائنا بائجم کلارک نہیں، دراس المبڈا ہوں۔ میری شہرت سے تمہاری نسل کے بڑے بڑے تھراتے ہیں۔ بلیک ہاک یہ جان کر کہ وہ میرے لیے کام کر رہا ہے، فخر سے پھول گیا ہوگا۔ اور رے۔"

"ابھی نہیں بھولا، ایک آدھ روز اس کی بے گور و کفن لاش اس شہر کے کسی ویرانے میں پڑی رہے گی تو وہ خود بہ خود بھول جائے گا۔۔۔ اور ہاں یہ نہ بھولو کہ تختِ جان حیف طرح جب تک اپنی ٹانگوں پر کھڑا ہونے کے قابل تھا، تمہارا ہی نام لیتا تھا مگر ایک ٹانگ سے محروم ہونے کے بعد وہ دہشت زدہ ہو گیا۔ تمہیں یہ مان لینا چاہیے کہ اس جیسے نام ور اور تجربے کار ڈاکٹر کو بے بسی کے احساس میں جلا کرنا آسان کام نہیں تھا۔۔۔ تم ایک ایک کر کے اپنے ساتھیوں کو کھوتے جا رہے ہو۔ بلیک ہاک اور وائٹ ہاک زیادہ دیر تک تمہارا ساتھ نہیں دے سکیں گے۔ مجھے معلوم ہے کہ تمہیں مجرموں اور جدید ترین ہتھیاروں ہی کی نہیں، سفارتی مراعات کی قوت بھی حاصل ہے۔۔۔ جیف اور دراس المبڈا مل کر تم بھاری خون کی ہولی کھیلنے کے منصوبے بنا رہے ہو لیکن جب قانون کا آہنی ہاتھ تمہاری گردن پر پڑے گا تو تم بلبلا کر راتوں رات غائب ہو جاؤ گے۔۔۔ میں نے تمہارے فرار کی ساری راہیں مسدود کر دی ہیں۔ میں تم جیسے سفاک اور عالمی دہشت گرد کو کیفرِ کردار تک پہنچانے کے لیے کسی رکاوٹ کی پروا نہیں کروں گا۔۔۔ میرا ہاتھ تمہاری گردن پر جم گیا تو تمہارا منکا توڑ کر ہی ہٹے گا۔ ایلن سیفر تمہاری لاش پر کراہتی رہے گی کہ تم دراصل ڈارک نہیں، دراس المبڈا ہو۔ اور رے۔"

"ان ہی خوش فہمیوں میں ڈوب کر تباہ ہو جانے والے ہو۔" اس بار دراس المبڈا کی آواز میں بے ساختہ تلخی عود کر آئی۔ وہ کہہ رہا تھا۔ "ایلن مر چکا ہے۔۔۔ اب تم اس سرزمین پر میرے خلاف مر کر بھی کوئی گواہ تلاش نہیں کر سکو گے۔ میں وہی کروں گا جو میرا دعویٰ ہوگا۔ تم جو کچھ جان چکے ہو، وہی تمہاری موت کے لیے کافی ہے۔ اور رے۔"

مجھے معلوم تھا کہ اس ایمپس پر وہ میری اور اس کی دکھی اور آخری گفتگو تھی۔ وہ دوبارہ میری دہشت ناک دھمکیاں سننے کا متحمل نہیں ہو سکتا تھا اس لیے میں اسے اسی بار پوری طرح ہراساں کرنے کی کوششوں میں مصروف تھا۔ اس غضب ناک کے نام سے ہی نہیں کے علاوہ بھی اپنے دوسرے شیطانی منصوبوں کا ذکر کیا تھا۔ وہ اس کی کھوکھلی دھمکی بھی ہو سکتی تھی مگر میں کوئی خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں تھا۔

"تم مرنے سے پہلے اپنے دل کی بھڑاس نکالتے رہو۔ آخری فیصلہ کسی بھی وقت ہو جائے گا۔ مرد ہو تو میدان سے منہ چھپاتا۔ تم نے ایلن کی کمین گاہ پر اپنی بد حواسیوں سے مجھے بہت مایوس کیا تھا۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ زیرو اسٹارز کا خالق اپنے بدن سے خون کی دو بوندیں بہتے ہی کسی خارش زدہ کتے کی طرح دُم دبا کر بھاگ نکلے گا۔ اور رے۔"

"تم اب ہذیان بک رہے ہو۔ کان کھول کر سن لو کہ میں تمہاری دارو رسن تک پہنچا ہوں۔ اب اس ایمپس پر بھی تم میری آواز نہیں سن سکو گے۔ میں اس کی بیٹری نکال دوں گا۔ اب تم سے دو بدو ہی ملاقات ہوگی۔ میں نے سمجھ لیا ہے کہ تم راہِ راست پر آنے والوں میں سے نہیں ہو۔ اور رے اینڈ آل۔"

میں نے مسکراتے ہوئے ایمپس آف کر دیا۔ سب کے چہروں پر گمبھیر سنجیدگی چھائی تھی۔

"وہ تمہاری کس دار پر لٹک چکا ہے؟" زیبا نے سرسراتی ہوئی آواز میں پوچھا۔

"بھول جاؤ۔" میں نے نفی میں ہاتھ لہرا کے کہا۔ "وہ سب گیدڑ بھبکیاں تھیں۔ میں نے بھی اسے فرار کی ساری راہیں مسدود کرنے کی ڈینگ سنائی تھی مگر حقیقت تمہارے سامنے ہے۔ وہ بہت چالاک مجرم ہے۔ میرے اعصاب کو بھی وہی للکارنے کی کوشش کر رہا تھا۔"

"دشمن کو کبھی حقیر نہیں سمجھنا چاہیے۔" سلطان شاہ نے ایک گھسی پٹی بات دہرائی۔ "ہم سب اس کھیل میں الجھے ہوئے ہیں اور چاہوں طرف گھومتے پھر رہے ہیں لیکن ہم جہانگیر کو بالکل ہی بھولے ہوئے ہیں۔ تمہاری وجہ سے وہ ایلن کی نظروں میں آ گیا تھا۔ اس نے کئی بار بڑی اذیتیں برداشت کی ہیں۔ اسے ہوشیار کر دو کہ فی الحال گوشہ نشین رہے۔۔۔ وہ کسی چکر میں آ گیا تو یہ لوگ جیف طرز کا حساب بے باق کرنے کی پوری کوشش کریں گے۔"

ایک فرسودہ فقرے سے شروع ہونے والی سلطان کی وہ تقریر خاصی معقولیت پر مبنی تھی۔ جہانگیر اس بار ابتدا ہی سے میرے ایک مضبوط دوست اور حلیف کی صورت میں ایلن کی نگاہوں میں آیا ہوا تھا اور یہ ممکن نہیں تھا کہ ایلن نے اپنی پے در پے ناکام کارروائیوں کے باوجود اس کا نام اپنی ذات تک محدود رکھا ہو۔

بعد میں سامنے آنے والے حالات نے یہ ثابت کر دیا تھا کہ ایلن میرے خلاف جو کچھ کر رہا تھا، اس کے پیچھے دراس المبڈا کا زرخیز ذہن کام کر رہا تھا۔ ایلن راستے سے ہٹ چکا تھا یا ہٹا دیا گیا تھا۔ اس کے بعد دراس المبڈا مجھ تک رسائی کے لیے ایک مرتبہ پھر

جہانگیر کی تلاش شروع کر سکتا تھا۔

"تمہیں اس کی خیر خیریت لینی چاہیے" دیبا بولی "وہ فون پر کہہ چکا ہے کہ کسی وقت تم سے ملنے کے لیے ادھر آئے گا۔ اس سے کہو وہ کہ آج کل گھر سے باہر نکلنا اس کے لیے مہلک ثابت ہو سکتا ہے۔"

میں نے خالی الذہنی کے عالم میں دیبا کی طرف دیکھا اور پھر فون پر جہانگیر کا نمبر ملانے لگا۔

جہانگیر کی پہلی آواز سے وقار اور بردباری کا اظہار ہو رہا تھا لیکن میری آواز پہچانتے ہی اس کی زبان پھسل پڑی "تم کہاں غائب ہو؟ جب فون کرتا ہوں گھر پر نہیں ملتے۔۔۔"

"اسی بحران میں گھرا ہوا ہوں جس نے تمہارے فلیٹ گھر اور پھر فیکٹری سے بھاگنے پر مجبور کیا تھا۔ میں نے سنا ہے کہ تم ہم لوگوں سے ملاقات کے لیے آنے کا ارادہ کر رہے ہو؟" میں نے کہا۔

"گھر پڑے پڑے بور ہونے لگی ہے۔ کئی بار ارادہ کیا مگر پھر ٹال دیا۔ پہلے میں اسے اپنی کاہلی سمجھ رہا تھا مگر آج صبح میں نے اپنی بلڈنگ کے سامنے والے کمرشل ایریا میں ایک ایسا چہرہ دیکھا ہے جو مجھے شناسا سا معلوم ہو رہا تھا۔ وہ مشتبہ انداز میں کئی گھنٹے تک وہیں منڈلاتا رہا۔ اس کی زیادہ توجہ ہماری بلڈنگ سے نکاسی کے راستے پر تھی۔ یہ میرا وہم بھی ہو سکتا ہے مگر اب میں کوئی خطرہ مول نہیں لوں گا۔"

"شاباش! اب تم خاصے سمجھدار ہو گئے ہو۔۔۔ ایسی کوئی صورت حال دیکھی تو فون پر ہم میں سے کسی کو آگاہ کیوں نہیں کیا؟ بے مقصد گپ شپ کے لیے فون پر وقت برباد کرتے رہتے ہو۔"

"تم لوگ خود پریشان ہو، تمہیں کیا تنگ کرتا۔ ان چھوٹے موٹے خطرات کو تو میں خود بھی سنبھال سکتا ہوں۔"

"مجھے معلوم نہیں تھا کہ اب تم اتنے بالغ ہو گئے ہو؟" میں نے طنز سے کہا۔

"دوسرا چکر یہ تھا کہ سلمیٰ کے سامنے میں فون پر ایسی کوئی بات نہیں کرنا چاہتا تھا۔" اس کی خفت آمیز آواز آئی "صلح کو وقت ہی کتنا ہوا ہے۔۔۔ خطرے کی کوئی بھنک اس کے کان میں پڑ جاتی تو میرا اٹھنا بیٹھنا حرام کر دیتی۔۔۔ بس اسی خیال سے تمہیں فون نہیں کیا۔"

"اور اب وہ کہاں ہے؟" میں نے چونک کر سوال کیا۔

"پڑوس میں گئی ہوئی ہے۔ وہ ہوتی تو میں اس وقت بھی خطرے کی بات نہ چھیڑتا۔"

"تم فلیٹ میں رہو اور رابطہ رکھو۔ اپنی بیوی سے اس قدر ڈرتے ہو تو اشاروں کنایوں میں اپنا مقصد واضح کر سکتے ہو۔ میدان صاف ہوتے ہی میں خود بتاؤں گا" میں نے نرمی سے کہا۔

بیوی کی غیر حاضری سے فائدہ اٹھاتے ہوئے وہ مجھ سے بہت کچھ پوچھنے پر مصر تھا لیکن میں نے اسے ہدایات میں الجھا کر خوش اسلوبی سے ٹالا اور ایک خوب صورت موقع پر فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

میرے لیے یہ ایک تشویش ناک بات تھی۔ جہانگیر کے نئے فلیٹ کے قرب و جوار میں کسی مشتبہ اور شناسا چہرے کا یوں منڈلانا خطرے سے خالی نہیں تھا۔ جہانگیر کی گفتگو سننے کے بعد میرے ذہن میں دامی الیشا کا ایک فقرہ کسی بچھو کے زہریلے ڈنک کی طرح چبھنے لگا۔ اس نے میری دادی پر گرنے کی بات روا روی میں کہی تھی یا وہ واقعی کسی ٹھوس واقعاتی تبدیلی کی وارننگ دے رہا تھا؟ دشمن ذہین اور مکار ہو تو اپنی ذرا سی بات سے حریف کو ہراساں کر دیتا ہے۔

میرے شکن آلود چہرے سے گہری فکر مندی جھلکنے لگی تھی اس لیے اوّل خان مجھ سے سوال کیے بغیر نہ رہ سکا۔

جہانگیر کا مسئلہ سنتے ہی اس نے پوچھا "وہ مشتبہ شخص مقامی تھا یا غیر ملکی؟"

"یہی وہ بات ہے کہ میں نے اس بارے میں اس سے کچھ نہیں پوچھا" میں نے کہا "لیکن میں اس سے پوچھے بغیر بھی جانتا ہوں کہ وہ کوئی مقامی رہا ہوگا۔ جہانگیر کی غیر ملکیوں سے کوئی جان پہچان نہیں ہے۔ وہ میرے ہی سلسلے میں ان کے چکروں میں پھنستا رہا ہے۔"

"ایسا دعویٰ نہ کرو۔ میری اس سے اچھی خاصی دوستی ہے" دیبا درمیان میں بول پڑی۔

"سنجیدہ باتوں میں دخل مت دو" سلطان شاہ مضطربانہ انداز میں اپنی نشست پر پہلو بدل کر بولا۔

"فکر مت کرو" اوّل خان نے بے فکری سے کہا "تم ابھی تک بھولے ہوئے ہو کہ ایس بی ایف میں میری سابقہ حیثیت بحال ہو چکی ہے۔ تشویش کی کوئی ضرورت نہیں۔ میرے آدمی جہانگیر کے گھر کی دیکھ بھال کر لیں گے۔"

اس کے ایما پر غزالہ نے ایک کاغذ پر جہانگیر کا پتا اور فون نمبر لکھ کر اوّل خان کے حوالے کر دیا۔

اوّل خان نے وہیں سے اپنے دفتر فون کر کے اپنے کسی ماتحت سے بات کی اور اسے جہانگیر کے گھر کے ساتھ ہمارا بھی پتا بتاتے ہوئے ہدایت کی کہ دونوں جگہ فوری طور پر دو دو آدمی بھیج دیے جائیں جو اصل عمارت سے دور رہ کر یہ دیکھنے کی کوشش کریں کہ ان عمارات میں کون دلچسپی لے رہا ہے۔ ایسا کوئی شخص نظر میں آجائے تو اسے فوراً اٹھا کر ایس بی ایف کے مرکز میں بند کر دیا جائے۔

مجھے یک بہ یک اپنے وجود میں غیر معمولی توانائی کا احساس ہونے لگا۔

افغانستان سے واپسی کے بعد میں نے اپنا بیشتر وقت ایس بی ایف کی مدد یا حمایت کے بغیر اپنے دشمنوں سے لڑنے میں گزارا تھا۔ کرنل اشتیاق اور میجر غوث کی مداخلت تک ایسا وقت بھی گزرا تھا جب ایس بی ایف میری مددگار ہونے کے بجائے تادیر ایک خود غرض افسر کی وجہ سے میری گرفتاری کی خواہاں ہو گئی تھی مگر میں نے ان تمام نامساعد حالات کے باوجود اپنی جان اور زندگی

کی ہر لڑائی جیتی تھی۔

اس ناٹک ڈرامے کے بعد ایس ٹی ایف کی جماعت دوبارہ بحال ہو جانے سے مجھے ایک نئی تقویت ملی تھی۔ شہر میں میرے خون کے پیاسے دندناتے پھر رہے تھے' سفاہوں نقاب میں سفاک مجرم میری گھات لگائے بیٹھے تھے مگر میرے لیے یہ احساس بڑا روح افزا تھا کہ شہر میں میری نقل و حرکت پر کوئی قدغن باقی نہیں رہی تھی۔ میں جہاں چاہتا' پوری آزادی سے آجا سکتا تھا کیونکہ اوّل خان کے چوکنے اور مستعد فدائی ہماری دیکھ بھال کے لیے میدان میں بلا لیے گئے تھے۔

سات بجے اوّل خان نے روانہ ہونے سے پہلے ایک مرتبہ پھر اپنے دفتر سے فون پر رابطہ کیا۔ وہاں سے اسے بتایا گیا کہ چار افراد اس کے بتائے ہوئے پتوں کی طرف روانہ ہو چکے تھے۔ جانے والے ضرورت کے ہر ہتھیار سے لیس ہو کر نکلے تھے۔ انہیں سمجھا دیا گیا تھا کہ ان کو مکانات کے ساتھ مکینوں کی حفاظت بھی کرنی تھی۔ میں یہ نہیں سمجھ سکا کہ وہ بے چارے نادیدہ مکینوں کو کیسے شناخت کریں گے لیکن میں نے اوّل خان سے کوئی سوال کیے بغیر اسے خوش دلی سے رخصت کر دیا۔

مجھے معلوم تھا کہ ایس ٹی ایف میں افسر سے عام جوان تک' سب ہی ایک مخصوص ضابطے کے تحت کام کرنے کے عادی ہوتے ہیں۔ حکم سن کر اس کی تعمیل پر نکل پڑنا ان کی سرشت میں داخل ہوتا ہے۔ حکم کی تعمیل کیسے اور کیوں کر ہو' یہ ان کی اپنی صوابدید پر منحصر ہوتا ہے۔

اوّل خان کو گئے ہوئے چند منٹ ہی گزرے ہوں گے۔ ہم تینوں گرم گرم اور مشغلی ہوئی چائے سے لطف اندوز ہو رہے تھے۔ سورج غروب ہو چلا تھا۔ دردانہ مجھے جلانے کے لیے انار کے رس سے بھرا ہوا گلاس تیار کر کے وہیں لے آئی تھی۔ وہ غزالہ اور سلطان شاہ سے باتیں کرتے ہوئے میرے اوپر بالواسطہ چوٹیں کر رہی تھی لیکن میں نے سگریٹ اور چائے میں پوری طرح منہمک ہو کر اسے بری طرح نظرانداز کرنے کا مصمم ارادہ کیا ہوا تھا... کہ فون کی گھنٹی نے مجھے بری طرح چونکا دیا۔

میں نے ریسیور اٹھایا تو دوسری طرف سے جہانگیر کی مشتعل سی آواز سنائی دی۔

"مر کہاں رہے ہو؟ معلوم ہوتا ہے کہ بیوی وقت سے پہلے لوٹ آئی ہے۔" میں نے جل کر کہا۔

"جو آئے تھے ان سے تو اچھا تھا کہ سلمیٰ ہی واپس لوٹ آتی۔ شاید وہ پڑوس والوں کے ہاں ناشتا منگوانے کے چکر میں ابھی تک وہاں پھنسی ہوئی ہے۔ اسے معلوم ہے کہ میں چھ بجے کے بعد گھر سے کم ہی نکلتا ہوں۔"

"منہ سے کچھ پھوٹو گے یا پہیلیاں ہی بجھواتے رہو گے؟" میرا پارہ مزید چڑھ گیا۔ "آخر بتاتے کیوں نہیں کہ وہ کون تھے؟" "جو آئے تھے اور تمہاری آدھی روح قبض کر کے چلے گئے۔"

"وہ دو خطرناک اور مضبوط آدمی تھے۔ کہہ رہے تھے کہ میری حفاظت کے لیے آئے تھے۔" ریسیور میں جہانگیر کی اندوہناک آواز سنائی دی۔ "وہ جس طرح اپنی جیبوں میں ہاتھ ڈالے ہوئے تھے اس سے معلوم ہو رہا تھا کہ وہ مسلح بھی تھے۔ انہوں نے مجھے دیکھا پھر اندر آ کر میرے ساتھ رہنے والوں کے بارے میں پوچھا۔ میں نے بتا دیا کہ میری بیوی بچے کو لے کر پڑوس میں گئی ہوئی ہے تو انہوں نے اس کی تصویر کا مطالبہ کیا اور خود ہی بیڈروم میں گھس کر میری اور سلمیٰ کی فریم کی ہوئی تصویر دیکھ کر چلے گئے۔ یار! پتا نہیں سالے کون تھے' مجھے کچھ گڑبڑ معلوم ہو رہی ہے۔"

"کہیں نکل گئی ہوا بہادری کے غبارے میں سے؟ اسی بل پر دعویٰ کر رہے تھے کہ تم چھوٹے موٹے خطرات کو خود ہی سنبھال لو گے؟ اب بچے اتر کر بھونکو کہ وہ کون تھے اور کہاں گئے ہیں۔"

"وہ آدھے گھنٹے تک فلیٹ میں رکنے کے لیے کہہ کر گئے ہیں۔" جہانگیر کی آواز سے بے چارگی مترشح تھی۔

"اور تم اس حکم پر عمل کرو گے خواہ وہ اس مدت میں تمہارے فلیٹ کو ڈائنامائٹ سے اڑا دیں؟"

"ایسی باتیں کر کے دل نہ دہلاؤ۔ میرے معدے میں دو گلاس نہ اترے ہوتے تو انہیں اپنی دہلیز بھی پار نہ کرنے دیتا۔ تمہیں معلوم ہے کہ اچھے دنوں میں بھی میں چار آدمیوں کو خاطر میں نہیں لاتا تھا۔"

"وہ اچھے دن اب ہوا ہو گئے۔ میں نے تو سنا ہے کہ شراب آدمی کو دلیر اور بے خوف بنا دیتی ہے۔ بیوی کی جوتیاں چاٹنے والا شیر ہو کر اس کی چوٹی پکڑ کر دو چار ہاتھ جھاڑ رہا ہے۔ تم الٹی ہی کہانی سنا رہے ہو۔"

"جو ہونا تھا وہ ہو گیا۔ یہ بتاؤ کہ اب میں کیا کروں؟ فلیٹ میں رہوں یا پڑوس سے سلمیٰ کو ساتھ لے کر چند گھنٹے ہی سے کہیں چلا جاؤں؟ تمہارے دشمنوں نے تو میری زندگی عذاب کر دی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہ کمبخت مجھے قبر میں بھی چین نہیں لینے دیں گے۔"

اس کی بے بسی پر بے اختیار میری ہنسی چھوٹ گئی۔ وہ جو کچھ کہہ رہا تھا' وہ میری سمجھ میں آ چکا تھا۔ بات صرف اتنی سی معلوم ہوتی تھی کہ اوّل خان نے جن آدمیوں کو طلب کیا تھا' وہ دوستوں کی شناخت کے لیے شاید پہلے اسی کے گھر جا پہنچے تھے۔ دو نے نیچے کا مورچا سنبھالا اور دو اوپر جا کر مکینوں کی شناخت کر آئے۔ میرا اندازہ تھا کہ وہ چاروں ہماری طرف بھی آنے والے تھے۔ انہوں نے جہانگیر کو اسی لیے آدھے گھنٹے کی احتیاط کی ہدایت کی تھی کہ اس دوران میں وہ دوسرے ٹھکانے پر شناخت کی مہم سرانجام دے سکیں۔

ایس ٹی ایف والے ایسے ہی اکھڑ اور دو ٹوک انداز میں اپنے کام کیا کرتے تھے۔

"میرا حال پتلا ہو رہا ہے اور تم ہنس رہے ہو۔ لعنت ہے ایسی

دستی پر" جہانگیر کی آواز میں خفگی آگئی۔

"وہ ایس ٹی ایف والے تھے" میں نے جلدی سے اپنی ہنسی روک کر کہا "اب تم بے فکر ہو کر سو جاؤ۔ اگر کوئی بھی مشتبہ شخص تمہارے فلیٹ میں دلچسپی لے رہا ہے تو وہ فوراً سے دیکھ لیں گے۔"

"ہنہ... تو کیا اول خان سے تمہاری صلح ہو گئی؟" اس نے بے یقینی سے ہکلاتے ہوئے پوچھا۔

"جیسی بھی سمجھ لو۔ تمہاری وجہ سے مجھے اس کو منانا پڑا" میں نے بے پروائی سے کہا۔

"مگر اسے اتنی جلدی کیسے منا لیا... وہ تو شاید معزول کیا جا چکا تھا؟"

"ابے چغد! منانے کا معزولی سے کیا تعلق؟ وہ سب پرانی باتیں تھیں۔ انہیں بھول جاؤ۔ فون بند کرو اور اپنے گلاس پر دھیان دو۔ کیوں ان باتوں میں پڑ کر اپنا نشہ خراب کر رہے ہو؟" یہ کہہ کر میں نے فون بند کر دیا۔

میرے اندازِ گفتگو سے ان تینوں نے سمجھ لیا تھا کہ فون پر میرا مخاطب کون تھا۔ میرے آخری فقروں نے گفتگو کا موضوع بھی بڑی حد تک واضح کر دیا تھا اس لیے فوری طور پر کسی نے کوئی سوال نہیں کیا اور وریا کو اسینڈل کی طرز میں نکلنے کا موقع مل گیا۔

اس نے براہ راست مجھ سے مخاطب ہو کر کہا "اب میں سمجھی کہ تم آج کل شراب سے کیوں گریز کرنے لگے ہو۔ تمہیں ڈر ہے کہ کہیں ملیری اور بے خودی کے دورے کی حالت میں تم غزالہ کی چوٹی پر ہاتھ نہ ڈال دو۔"

میں نے اس وقت وریا کو نظرانداز کرنے کا ارادہ کیا ہوا تھا لہٰذا اس کی بات سنی ان سنی کر کے غزالہ کو بلارجہ اپنی اور جہانگیر کی گفتگو کی تفصیل بتانے میں مصروف ہو گیا۔

وہ باتیں چل ہی رہی تھیں کہ ہمارے فلیٹ کی اطلاعی گھنٹی بج اٹھی۔

سلطان شاہ نے دروازہ کھولا اور فوراً ہی آنے والوں کو راستہ دے دیا۔

وہ دونوں چہرے میرے لیے اجنبی نہیں تھے۔ ایک زمانے میں میں ایس ٹی ایف والوں کے ساتھ خاصا شیروشکر ہوا کرتا تھا۔ ان دنوں میں نے بارہا انہیں دیکھا تھا۔ انہوں نے بھی دور ہی سے مجھے پہچان کر سلام کیا اور مؤدب انداز میں آگے بڑھتے چلے آئے۔

"نگرانی اور حفاظت کے لیے آئے ہو؟" میں نے ان کے بولنے سے پہلے ہی سوال کر ڈالا۔

سر ہلا کی انہاتی جنبش سے میرے سوال کا خاموش جواب دیا گیا۔ پرانی شناسائی کا فائدہ اٹھا کر انہوں نے بے تکلف ہونے کی کوئی کوشش نہیں کی تھی کیونکہ اس وقت وہ ڈیوٹی پر تھے۔

"پھر دیکھ لو کہ ہم چاروں ہی اس گھر کے مکین ہیں" میں نے کہا۔

انہوں نے صرف وریا اور غزالہ سے نظریں چار کیں۔

سلطان شاہ بھی ان کے لیے اجنبی نہیں تھا۔

"یہاں آنے سے پہلے تم دونوں جہانگیر کے گھر گئے تھے؟" میں نے پوچھا۔

"ہم نہیں، دوسرے لوگ گئے تھے۔ اس وقت وہ وہیں موجود ہیں۔" ایک نے کہا "وہاں ان کی ڈیوٹی ہوگی۔ ہم یہاں رہیں گے۔

ہمیں یہ جاننے کے لیے اوپر آنا پڑا کہ ہمیں کن لوگوں کی حفاظت کرنی ہے۔"

"گڈ۔ مجھے تمہارا یہ طریقۂ کار پسند آیا" میں نے مسکرا کر کہا۔

وہ دونوں جس خاموشی سے آئے تھے اسی خاموشی سے واپس چلے گئے۔

مجھے راس الببڈا کی طرف سے کسی قسم کا خوف لاحق نہیں تھا۔ اس کی دھمکیاں گرجنے والے بادلوں سے زیادہ نہیں تھی جو کبھی نہیں برستے لیکن اسپیشل ٹاسک فورس کے دو اہل کاروں کی آمد اور تیسے سو ورگی نے میرے رہے سہے تفکرات کو بھی ختم کر دیا تھا۔ میری نظروں میں زیادہ اہمیت جہانگیر کی حفاظت کی تھی۔ وہ بے چارہ میری دوستی کی وجہ سے کئی مرتبہ مصائب جھیل چکا تھا۔ اگر واقعی اس کی نگرانی ہو رہی تھی تو اس کا بھی مناسب سدباب کر لیا گیا تھا۔ کوئی وجہ نہیں تھی کہ مشتبہ شخص ایس ٹی ایف والوں سے بچ نکلتا۔

کھانے وغیرہ سے فارغ ہو کر ہم لوگ سونے کے لیے اپنے اپنے کمروں میں چلے گئے تاکہ پچھلی رات کی بے آرامی کے رہے سہے اثرات سے نجات حاصل کر سکیں۔ میں صبح سویرے گھر آنے کے بعد بھی اور گہری نیند لے چکا تھا اس لیے غزالہ کے سو جانے کے بعد بھی دیر تک خیالات کی بھول بھلیوں میں بھٹکتا رہا اور آخر کار نیند کی وادیوں میں کھو گیا۔

ہماری اگلی صبح کا آغاز معمول سے کچھ پہلے ہی ہو گیا۔ تینوں کمروں کے فون ایک دوسرے سے جڑے ہوئے ڈرائنگ روم میں ہی رکھے ہوئے تھے۔ فون آیا تو تینوں گھنٹیاں پُرسکوت ماحول میں آسیبی شور کی طرح گونجنے لگیں اور فون اٹھائے جانے سے پہلے ہی ہم چاروں بیدار ہونے پر مجبور ہو گئے۔

سلطان شاہ نے بتایا کہ وہ فون اول خان کا تھا۔ اس نے تھوڑی دیر میں اپنی آمد کی اطلاع دینے اور مجھے اپنے ساتھ کہیں لے جانے کا پیغام دیا تھا۔

نیند انسان کے مسائل اور خواہشات کے درمیان ایک بڑی سرحدی دیوار کا کام کرتی ہے۔ ہم جب تک جاگتے رہتے ہیں اپنی زندگی کے سنگین حقائق سے لڑتے رہتے ہیں لیکن جب ہمارا ذہن سرحد کی اس غیر مرئی دیوار کے اُس پار پہنچ جاتا ہے تو ہم زندگی کے جھمیلوں کو بھول کر اپنی بے لگام خواہشوں اور آرزوؤں کی پُرفریب دنیا میں بھٹکے بادلوں کی طرح تیرنے پھرنے لگتے ہیں۔ یہی کچھ میرے ساتھ ہوا۔ جب تک جاگتا رہا، نہ جانے حالات و واقعات کی کن کن دور از کار کڑیوں کو یک جا کر کے خواب گاہ کے تاریک اندھیرے میں

بھیانک خیالی تصویریں بناتا اور بگاڑتا رہا۔ سویا تو ان میں سے کسی تصویر کا ہوش نہیں رہا لیکن دوبارہ آنکھ کھلتے ہی ذہن پر بہت سے مسائل نے ایک ساتھ حملہ کر دیا۔

ائیرپورٹ پر میجر غوث کی طرف سے کی جانے والی کارروائی کی آخری رپورٹ کا کوئی علم نہیں تھا۔ اس نے اپنے طور پر راس الیبڈا کی تلاش کا بیڑا اٹھانے کا بھی ارادہ کیا تھا۔ کچھ پتا نہیں تھا کہ اس سمت میں کیا پیش رفت ہوئی تھی۔ پھر پارسل کا سامان فجر میں بھیجنے والی فرم کے مالک کا معاملہ تھا۔ وہ کس کے ہاتھ آیا تھا اور اس سے کیا کچھ اگلوایا جاسکا تھا۔ اوّل خان کے ایک پیغام نے ان سارے سوالات میں گویا جان ڈال دی تھی۔ پتا نہیں وہ اس بارے میں کیسی خبریں لے کر آرہا تھا۔

میں نہا دھوکر پوری تیاری کے ساتھ اپنی خواب گاہ سے باہر نکلا تو سلطان شاہ مجھ سے پہلے بنا سنورا کچن کے دروازے پر کھڑا غزالہ سے خوش گپیاں کرنے میں مصروف تھا۔

"تم کہاں جانے کے لیے پر تول رہے ہو؟" میں نے اپنے لیے صبح کی پہلی سگریٹ سلگا کر اس سے تیکھے لہجے میں پوچھا تو اس نے میری طرف ایسی نظروں سے دیکھا جیسے میرا سوال اس کے لیے ناقابلِ فہم رہا ہو۔

"شاید تم نے سنا نہیں تھا کہ اوّل خان ہمیں لینے کے لیے آرہا ہے۔" اس نے کہا۔

"ہمیں؟ تم نے تو کہا تھا کہ وہ مجھے لینے کے لیے آرہا ہے۔" میں نے اسے گھور کر کہا۔

"ایک ہی بات ہے۔" اس نے بے پروائی سے کہا۔ "اس نے بے شک صرف تمہارا نام لیا تھا مگر میں بھی جاؤں گا۔ میں گھر پر اکیلا رہ کر کیا کروں گا؟ ویسے بھی اوّل خان مجھے اور تمہیں ایک جان دو قالب سمجھتا ہے۔"

"اگر میں اس وضاحت پر تمہارا سر توڑ دوں تو اس فارمولے سے تو آدھی چوٹ میرے حصے میں آئے گی۔"

وہ ڈھٹائی سے ہنستے ہوئے بولا "محاورے صرف بولنے کے لیے ہوتے ہیں۔ ان پر عمل کرنے سے تو آدمی خسارے میں رہتا ہے۔ کیا آج تک کوئی گنگا کو الٹی بہانے میں کامیاب ہوا ہے؟"

وہ پوری طرح تیار تھا اور میرے ساتھ چلنے پر آمادہ۔ میں جھلاتا ہوا ڈرائنگ روم میں چلا گیا۔

ہم چاروں ناشتے سے فارغ بھی نہیں ہوئے تھے کہ اوّل خان آپہنچا۔ وہ خاصی عجلت میں تھا۔ اس نے غزالہ کے اصرار پر کھڑے کھڑے چائے کی پیالی پی کر ہمیں ناشتا ختم کرنے کا موقع فراہم کیا اور پھر تیزی سے گاڑی کے راستے کی طرف بڑھ گیا۔ اس نے اس بات پر غور تک نہیں کیا تھا کہ میرے ساتھ سلطان شاہ بھی روانگی کے لیے تیار تھا۔

نیچے اوّل خان کے دفتر کی گاڑی موجود تھی۔ گاڑی میں بیٹھتے ہوئے اس نے غور سے سلطان شاہ کی طرف دیکھا اور پُرتشویش لہجے میں بولا "تم بھی ہمارے ساتھ جارہے ہو؟"

"ظاہر ہے۔ گھر میں رہنے کے لیے کوئی شریف آدمی اتنے سویرے لباس نہیں بدلتا۔"

"تمہیں کچھ دیر تک تنہا رہ کر انتظار کرنا ہوگا۔" سلطان شاہ کے سوار ہو جانے کے بعد اوّل خان نے ہچکچاتے ہوئے کہا۔ "ہم ایک اہم میٹنگ میں شرکت کرنے جارہے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ میں اپنی کوشش کے باوجود تمہیں اندر لے جانے میں کامیاب نہ ہو سکوں۔ باہر رہ کر تمہیں کوفت ہوگی۔"

"تم میری فکر نہ کرو۔ میں تم دونوں کے لیے کوئی مسئلہ کھڑا نہیں کروں گا۔"

بات ختم ہوگئی اور اوّل خان نے انجن اسٹارٹ کرکے گاڑی آگے بڑھا دی۔

سڑک پر آجانے کے بعد بھی اوّل خان کی تفکر آمیز خاموشی برقرار رہی تو مجھے الجھن ہونے لگی اور میں نے سکوت توڑتے ہوئے پوچھا "یہ کیسی میٹنگ ہے؟ ہم کہاں جارہے ہیں؟"

اوّل خان نے چونک کر خالی خالی نظروں سے میری طرف دیکھا پھر دوبارہ سڑک کی طرف متوجہ ہوتے ہوئے بولا۔ "میجر غوث کے دفتر میں میٹنگ ہے۔ اس نے صبح چار بجے مجھے اطلاع دی تھی۔ اس نے خاص طور پر تمہیں بھی ساتھ لانے کے لیے کہا تھا۔ اس سے آگے میں خود بھی اندھیرے میں ہوں۔"

"اس کا مطلب ہے کہ رات نے کوئی نئی کروٹ لی ہے جو اتنی صبح ایک اجلاس ہو رہا ہے" میں نے کریدنے والے انداز میں کہا کیونکہ میرے لیے کسی سرکاری میٹنگ کا وہ وقت غیر معمولی تھا۔

"وقت کی کوئی اہمیت نہیں ہے۔ فوجی دفاتر صبح سات بجے شروع ہو جاتے ہیں۔"

اوّل خان نے شارع فیصل کے ابتدائی سرے پر واقع ایک وسیع و عریض فوجی احاطے میں گاڑی گھمائی تو میں چونکے بغیر نہ رہ سکا۔ میرا خیال تھا کہ میجر غوث کا دفتر ملیر چھاؤنی کے کسی حصے میں رہا ہوگا لیکن وہ شہر کے قلب میں موجود تھا۔

صاف ستھرے احاطے میں راہداریاں چاق و چوبند اور صاف ستھرے فوجیوں کے بوٹوں کی دھمک سے گونج رہی تھیں۔ اوّل خان دو مقامات پر اپنی شناخت کے مراحل سے گزرنے کے بعد آخرکار ایک لمبی سی بیرک نما عمارت کے سامنے گاڑی پارک کرکے نیچے اتر گیا۔

وہاں دفاتر کے آگے کشادہ برآمدہ تھا جو بھانت بھانت کے سرسبز پودوں سے سجا ہوا تھا۔

اوّل خان ہم دونوں کے ساتھ اس کمرے کے سامنے سے گزر گیا جس پر میجر غوث کے نام کی تختی نظر آرہی تھی۔ وہ ملحقہ کمرے میں داخل ہوا اور میز کے پیچھے بیٹھے ہوئے باوردی ماتحت کو اپنا نام بتایا تو اس نے فوراً ہی انٹرکام پر اپنے افسر کو مہمانوں کی آمد سے آگاہ کر دیا۔

ہم ماتحت کی پیش کش پر کرسیاں سنبھالنے بھی نہ پائے تھے کہ میجر غوث ہمارے استقبال کے لیے وہیں آپہنچا۔ پُرتپاک مصافحوں کے بعد گرم جوشی سے مزاج پرسی کا مختصر سلسلہ رہیں اختتام کو پہنچا اور پھر میجر غوث نرمی سے میری پشت پر ہاتھ رکھ کر مجھے برآمدے میں ایک طرف لیتا چلا گیا۔

"مجھے افسوس ہے کہ تمہارے ساتھی کا نام میٹنگ کے شرکا میں شامل نہیں ہے" اس نے معذرت خواہانہ لہجے میں دھیمے سے کہا "شاید اول خان یہ بات ہم تک نہیں پہنچا سکا۔"

"مجھے معلوم ہے۔ وہ باہر رک کر انتظار کرے گا" میں نے مجبوراً کہا۔

میجر غوث نے واپس آکر اپنے ماتحت کو سلطان شاہ کی تواضع کرنے کی ہدایت کی اور پھر مجھے اور اول خان کو لے کر اپنے دفتر کی طرف بڑھ گیا۔ دروازے پر ایک فوجی موجود تھا لیکن میجر غوث نے اپنا دروازہ خود کھولا اور ہمارے بعد اندر آکر دروازہ بند کر دیا۔

اونچی ڈھلواں چھت والا وہ وسیع کمرا آرائش میں سادہ لیکن پُروقار تھا۔ ایک گوشے میں میجر غوث کی بڑی سی میز پڑی ہوئی تھی جس پر شیشے کے نیچے روایتی سبز بانات میز کے کناروں سے نیچے تک لٹک رہی تھی۔ میز کے سامنے ملاقاتیوں کے لیے چار کرسیاں موجود تھیں۔ وہیں ایک حصے میں بچھے ہوئے پرانے قالین پر ایک صوفہ سیٹ موجود تھا جس کے درمیان ایک چھوٹی سی میز موجود تھی۔

میجر غوث اپنی میز پر جانے کے بجائے صوفوں کی طرف ہو لیا۔ یہ اس کی طرف سے دوستی اور بے تکلفی کا ایک رسمی اظہار تھا جو وہاں کے فوجی ماحول میں خاصی اہمیت کا حامل تھا۔

"میں نے کل رات از جورت پر وہ ساری گفتگو سنی جو تمہارے اور راس البیڈا کے درمیان ہوئی" میجر غوث نے بیٹھتے ہی کام کی بات شروع کر دی "میرے پاس ایک ارجنس موجود تھا مگر مجھے قلق ہے کہ میرے پاس کوئی ریکارڈر نہیں تھا۔ میں سمجھ گیا تھا کہ وہ تمہاری سوچی سمجھی شرارت تھی۔ اس گفتگو کا ایک ایک لفظ ریکارڈ کیے جانے کے قابل تھا۔ راس البیڈا کے عزائم اس کی اپنی آواز میں محفوظ ہو جاتے تو میں بہت کچھ کر سکتا تھا۔ اب ہر طرف رکاوٹیں ہی رکاوٹیں نظر آرہی ہیں" اس نے لمحہ بھر کے لیے خاموش ہو کر اپنی رسٹ واچ پر سرسری نظر ڈالی اور بات جاری رکھتے ہوئے بولا "تیس منٹ بعد محکمۂ داخلہ اور خارجہ کے نمائندے یہاں آنے والے ہیں۔ ان کی گفتگو سے تم خود اندازہ کر لو گے کہ میری مشکلات کتنی زیادہ ہیں۔ انہیں ٹھوس ثبوت درکار ہیں۔ شاید تم کو کہ حکومت نے قونصل خانے والوں نے راس البیڈا یا دانی آورک کے بارے میں کسی بھی قسم کی معلومات فراہم کرنے سے انکار کر دیا ہے۔ یہ کوشش غیر سرکاری سطح پر کی گئی تھی۔"

"یہ تو ہونا ہی تھا۔ اسے بل کھود کر باہر نکالنا ہو گا۔ میرا خیال ہے کہ سرکاری طور پر اس کے بارے میں چھان بین سفارتی آداب کی خلاف ورزی تصور کی جائے گی" میں نے اپنی رائے ظاہر کی۔

"یہی سب سے بڑی مجبوری ہے۔ ان لوگوں نے جیمز طراور کیری ہارٹ کو آج صبح کی پرواز سے زبردستی فرینکفرٹ روانہ کر دیا۔ وہ دونوں بے ہوش تھے۔ انہیں سفارت خانے کے ایک معالج کی نگرانی میں نکالا گیا ہے۔ بے ہوشی کا جواز یہ تھا کہ مقامی دہشت گردوں کے بہیمانہ تشدد کے بعد انہیں ذہنی خلل سے بچانے کے لیے مسکن دوائیں دی گئی ہیں تاکہ وہ بے ہوشی کی حالت میں سکون سے اپنے وطن پہنچ سکیں۔"

"اور وہاں ذبح کر دیے جائیں" اول خان نے اس کے فقرے میں ٹکڑا لگایا۔

"دوسری طرف جہاز کا معاملہ ابھی تک الجھا ہوا ہے" میجر غوث خود ہی ہر وضاحت طلب موضوع پر بات کرتا جا رہا تھا "جہاز کی تلاشی میں کپتان ہمارے ساتھ تھا۔ یہ تعین کر لیا گیا تھا کہ وہ غیر مسلح ہے لیکن اس کے پاس پوٹاشیم سائنائڈ جیسے مہلک زہر سے بھرا ہوا کیپسول موجود تھا۔ جیسے ہی بارودی پیٹیوں کو چھپانے جانے والے مقام کو چھیڑا گیا" اس نے آناً فاناً میں وہ کیپسول چبایا اور جہاز کے کیبن ہی میں جہنم واصل ہو گیا۔ وہ نسلاً یہودی تھا اور امریکی شہریت رکھتا تھا۔ یہ بات یقین سے کہی جا سکتی ہے کہ زیوڈ سنگیل یعنی بزاسٹار زکا رکن ہو گا۔"

"ان حالات میں آج کی میٹنگ کی کیا اہمیت باقی رہ جاتی ہے؟" میں نے پوچھا۔

"محکمہ جاتی تعاون کی آخری کوشش سمجھ لو" میجر غوث بہت زیادہ پُرامید نہیں تھا "اب تک سب کچھ زبانی کلامی چلتا رہا ہے۔ یہ پہلی باقاعدہ ملاقات ہو گی۔"

میجر غوث ہم دونوں کے لیے چائے وغیرہ منگوانی چاہتا تھا لیکن میں نے متوقع مہمانوں کی آمد تک اسے اپنا ارادہ ملتوی کرنے پر مجبور کر دیا۔ سرکاری افسروں کے لیے چائے کی تقدیم رتاخیر بھی بدمزگی کا سبب بن سکتی تھی۔

ہم بیٹھے گزرے ہوئے واقعات پر تبادلۂ خیال کرتے رہے۔ اسی دوران میں اجلے رنگ کا ایک دراز قامت شخص بے داغ سرمئی سوٹ میں ملبوس میجر غوث کے دفتر کے دروازے پر نظر آیا۔ میجر غوث نے اس کا رسمی سا استقبال کیا۔ تعارف ہوا تو پتا چلا کہ محکمۂ خارجہ کا کوئی نمائندہ تھا۔

چند لمحوں کے بعد محکمۂ داخلہ کا افسر بھی آگیا۔ میجر غوث نے ان کے لیے بھی دفتر سے باہر جانے کی زحمت نہیں کی یا شاید وہ دونوں ہی میجر غوث کے ماتحت سے رجوع کرنے کے بجائے براہِ راست اس کے کمرے میں گھس آئے تھے۔

ان دونوں بیوروکریٹس میں بہت سی باتیں مشترک تھیں۔ نفیس اور بے شکن مغربی لباس، واضح طور پر اکڑی ہوئی گردنیں، خشونت اور تجسس سے بھرپور آنکھیں اور مسکراہٹ سے نا آشنا ہونٹ۔

میجر غوث نے اوول خان کو ایک سیکرٹ ایجنسی کے نمائندے کے طور پر متعارف کرایا تھا۔ میرا تعارف ذہنی کے سوا کسی اور حوالے سے ممکن ہی نہیں تھا۔ میرے نام پر ان دونوں کے چہرے اس طرح سرد اور سپاٹ رہے جیسے وہ میرے نام سے بے خبر ہوں حالانکہ وہ خود ہی میری کہانی میری زبان سے سننے کے خواہاں تھے۔

میں نے اندازہ لگایا کہ ان کے ذہنوں پر اپنی برتری اور بالادستی کی رعونت سوار تھی۔ وہ اپنی افسری کے حوالے سے کسی عام شہری کی شناخت کو اپنے لیے ہتک آمیز سمجھ رہے تھے۔

کورم مکمل ہوتے ہی چائے آگئی۔ وہ کھلے ڈلے لہجوں میں باتیں شروع ہو گئیں۔ وہ دونوں مجھے اور اوول خان کو نظرانداز کرکے صرف میجر غوث سے باتیں کر رہے تھے۔ مجھے یہ دیکھ کر خیر ذہنی خوشی ہوئی کہ ان دونوں کی رکھائی دیکھتے ہوئے میجر غوث نے بھی اپنی فطری گرم جوشی اور خوش دلی کو بالائے طاق رکھ کر ان ہی جیسا رویہ اپنا لیا تھا۔

ذکر محکمۂ خارجہ کے نمائندے نے میجر غوث سے کہا "میرا خیال ہے کہ پہلے راوئی زرک کا مسئلہ نمٹا لیا جائے؟"

میجر غوث کا اشارہ پا کر وہ مجھ سے مخاطب ہو گیا "تم کیسے کہہ سکتے ہو کہ راوئی آرک کے روپ میں راس الیڈا یہاں آیا ہوا ہے۔ یہ بہت سنگین الزام ہے جو ٹھوس ثبوت کا متقاضی ہے۔"

مجھے اس کی زبان سے اپنے لیے آپ کے مہذبانہ صیغے کے بجائے تم کا لفظ سن کر صدمہ ہوا مگر میں نے فوراً ہی سنبھالا لے کر جوابی حملہ کیا "اسے تم یوں سمجھ سکتے ہو کہ راوئی آرک اقبالی مجرم ہے۔ ہم سب اس کے اعترافات سن چکے ہیں لیکن ہم کوئی ثبوت پیش کرنے سے قاصر ہیں۔"

میری زبان سے تم کا لفظ سنتے ہی اس نے بے چینی سے کھنکار کر اپنی ٹائی کی گرہ کو چھیڑا مگر میں نے اس پر کوئی توجہ نہیں دی۔ وہ بے بسی سے مجھے گھور رہا۔

میں خاموش ہوا تو اسے ہوش آیا تھا۔ اس نے سنبھل کر کہا "مسٹر ذہنی! یہ معاملات بہت نازک ہوتے ہیں۔ بہت سی باتیں ہم جانتے ہیں لیکن ثابت نہیں کر سکتے۔ انہیں زبان پر نہیں لا سکتے۔ سفارتی آداب کا تقاضا ہوتا ہے کہ مہمان جو کچھ کہہ رہا ہے اسے درست تسلیم کیا جائے۔ یہ جنیوا کنونشن اور ویلنگ پروٹوکول کی پابندیاں ہیں۔ ہم کسی طرح راوئی آرک کو راس الیڈا نہیں کہہ سکتے۔ آپ کی بات کو درست مان لیا جائے تو زیادہ سے زیادہ اسے ناپسندیدہ شخصیت قرار دے کر مقررہ مدت میں ملک چھوڑنے کا حکم دے سکتے ہیں مگر آپ کو سمجھنا چاہیے کہ اس سے ناقابل تصور سفارتی پیچیدگیاں پیدا ہو سکتی ہیں۔"

"میں ان سب باتوں سے واقف ہوں۔ یہ میرا ذاتی مسئلہ نہیں ہے۔ ایک بدنام زمانہ دہشت گرد سفارت کار کے روپ میں آپ کی سرزمین پر موجود ہے۔ اس کے عزائم بھیانک ہیں۔ اس کا ڈپٹی بن کے نامی جہنم واصل ہو چکا ہے مگر وہ کسی اور وار کی تیاری کر رہا ہے۔ اس کی سرکوبی آپ کا فرض ہے۔ آپ بتائیں کہ اس کا کیا حل ہونا چاہیے؟"

"آپ کی ایجنسی کے پاس اس کا حل ہونا چاہیے" وہ اوول خان کی طرف متوجہ ہو کر معنی خیز لہجے میں بولا۔

"میں کچھ نہیں کہہ سکتا۔ میں یہاں مبصر کی حیثیت میں آیا ہوں" اوول خان نے تلا سا جواب دے دیا۔

"ہم سب ضابطوں اور طریقہ کار کے پابند ہیں" محکمۂ داخلہ کے نمائندے نے اپنے ساتھی کا دفاع کرتے ہوئے کہا "ایک عام شہری کی حیثیت سے ہمارے جذبات آپ سے زیادہ شدید ہو سکتے ہیں لیکن مجبوری یہ ہے کہ ہم عام شہری نہیں، حکومت کے ذمے دار افسران ہیں۔ ہم جذبات کی رو میں بہہ کر کوئی غلط فیصلہ نہیں کر سکتے۔"

محکمۂ خارجہ والا اپنے پیڈ پر بال پین سے جلدی جلدی کچھ لکھتے ہوئے بولا "میجر غوث صاحب نے جو کچھ بتایا تھا میں اس کی سمری بنا رہا ہوں۔ آپ جو کچھ کہہ رہے ہیں وہ بھی نوٹ کر لیا ہے۔ میں اپنی سمری میں یہ نکات بھی لے لوں گا۔ اگلے ہفتے یہ سمری اجلاس میں پیش کردی جائے گی مگر مجھے یقین ہے کہ ہمارا محکمہ راس الیڈا کے بارے میں کچھ نہیں کر سکے گا۔"

"اگلے ہفتے تک وہ کوئی بھی چاند چڑھا سکتا ہے" میں نے غصے سے الفاظ چباتے ہوئے کہا "وہ ہمارے بجائے اپنی سمری پر عمل کرتا ہے جو وقت سے پہلے تیار رہتی ہے۔ ملک کی بقا اور اس کے مفادات کا تحفظ ہر چیز پر مقدم ہونا چاہیے۔ اگر ہم اس قسم کے ہنگامی حالات میں بھی عام روٹین سے ہٹ کر سرعت سے کوئی فیصلہ نہیں کر سکتے تو ہمارا الجھنا بے سود ہے۔"

اس کے بال پین کی رفتار کچھ تیز ہو گئی۔ اپنی سطور مکمل کرنے کے بعد اس نے اپنی عقابی نظریں اوول خان کے چہرے پر گاڑ دیں اور دھیمی آواز میں کہا "جہاں قانون اور ضابطے راستے کی دیوار بن جاتے ہیں وہاں کچھ نامعلوم لوگ میدان میں اتر آتے ہیں۔ اگر راوئی آرک واقعی کوئی مجرم ہے تو اس کے دشمن بھی ہوں گے اور وہی فیصلہ کن کردار ادا کریں گے۔"

میں نے محسوس کیا کہ اس نے بات کرتے کرتے اس کا رخ راوئی آرک کے دشمنوں کی طرف موڑ دیا تھا۔ وہ بہت چالاک تھا۔ اپنوں کی اس بند محفل میں بھی زبان سے کوئی غیر محتاط لفظ ادا کرنے پر آمادہ نہیں تھا۔

میجر غوث اس رسمی اجتماع سے اکتایا ہوا سا نظر آنے لگا تھا۔ اس نے محکمۂ داخلہ والے کی طرف دیکھتے ہوئے پوچھا "یحییٰ مراد کے بارے میں آپ اپنے بڑوں کا کیا فیصلہ لے کر آئے ہیں؟"

"یہ قصہ ابھی صرف دس بارہ گھنٹے پہلے شروع ہوا ہے" اس نے

نے چبھتے ہوئے لہجے میں کہا "آپ جانتے ہیں کہ تجی مراد کس پائے کا آدمی ہے۔ کلیرنس آتے ہی ہم خود کارروائی کریں گے مگر آپ کو خبر ضرور دیں گے کیونکہ یہ معاملہ آپ ہی نے اٹھایا ہے۔ ہم اپنی ذمے داریوں سے ایک لمحے کے لیے بھی غافل نہیں ہیں۔"

"یہ معاملہ بالکل صاف اور سیدھا ہے" میجر غوث نے کہا۔ "تجی مراد کی فرم نے بمبئی سے ایک جہاز چارٹر کیا۔ جہاز یہاں پہنچا تو صاف تھا۔ اب اس میں ٹنوں بارودی کریٹ ملے۔ جہاز کے کپتان نے خودکشی کرلی۔ ثبوت کے طور پر شہر کے ایک مشتبہ مکان میں ماربل کی سلوں کے ساتھ رکھے ہی بارودی کریٹ ملے ہیں اور تجی مراد کا سامان اسی مکان سے ائرپورٹ لے جایا گیا تھا۔ یہ جہاز کیوبیک پر گرانے کا بھیانک منصوبہ بنایا گیا تھا۔ تجی مراد کا کوئی خدرات مجرم فرار ہو جانے سے نہیں بچا سکتا۔ وہ باحیثیت اور بارسوخ ہے۔ اگر اسے غیر ضروری مہلت دی گئی تو وہ بھیس بدل کر ملک سے فرار ہو جائے گا۔ ائرپورٹ سے جو پانچ مشتبہ افراد پکڑے گئے ہیں، وہ جلد ہی یہ اعتراف کرنے پر مجبور ہو جائیں گے کہ بارود کے کریٹ جہاز پر پہنچانے اور چھپانے میں انہوں نے حصہ لیا تھا مگر وہ بڑے مجرم نہیں ہیں۔ ہمیں اپنے اصل ہدف پر نظر رکھنی ہوگی۔"

"تجی مراد کے جنرل منیجر نے رات گئے ایک ایف آئی آر کٹوائی ہے۔" ٹکلے راشد والے کے ان الفاظ نے مجھے چونکا دیا۔ وہ کہہ رہا تھا "وہ لوگ ڈیفنس کے ایک غیر آباد مکان میں اپنا ماربل کا سامان رکھتے ہیں۔ مکان کو ویران پاکر شاید کچھ غنڈوں نے وہاں قبضہ جمالیا تھا۔ پچھلی رات وہاں زبردست فائرنگ وغیرہ ہوئی ہے۔ وہ پولیس کی حفاظت میں اب اس مکان کا قبضہ لینا چاہتے ہیں۔ اس درخواست کو فی الحال التوا میں ڈال دیا گیا ہے۔"

"آپ جانتے ہیں کہ وہ میری کارروائی تھی۔ وہاں غیر ملکی دہشت گرد چھپے ہوئے تھے اور وہ خونریزیوں کے ذمے دار تھے۔ آپریشن کے نتیجے میں ان میں سے ایک سفید فام کی لاش مردہ خانے میں موجود ہے۔ باقی دہشت گرد فرار ہونے میں کامیاب ہو گئے۔ ان کا چھوڑا ہوا سامان ہر محب وطن کی آنکھیں کھول دینے کے لئے کافی ہے۔"

"میجر صاحب! یہ سب تفصیلات میرے علم میں ہیں" ٹکلے راشد والا جھنجلا کر بولا "آپ سے کہا ہے۔ آپ خود بھی میری مجبوریوں سے واقف ہیں۔ کہنے کو میں انیسویں گریڈ کا افسر ہوں لیکن بے بس ہوں۔ تجی مراد اور اس قبیل کے بااثر ہستیاں میدان میں اترے ہوئے ہوں تو ہم جیسے مینڈکوں کی بالائی شامت آجاتی ہے۔ سچ یہ ہے کہ یہ معاملہ میرے بس سے باہر ہے۔ یہ اوپر والے ہی طے کریں گے۔ ہمیں اور آپ کو اس سے دور رہنا چاہیے۔"

"یہ ناممکن ہے" میجر غوث تلخی سے بولا "میں خود اوپر کے لوگوں سے بات کروں گا۔ یہ کیس میرا ہے اور میں اپنے ہاتھوں سے اسے نمٹاؤں گا۔ اس کے لیے مجھے جس دروازے تک جانا پڑا میں جاؤں گا۔ میں آپ کے کسی بڑے سے بڑے سے بھی جاننے کی کوشش کروں گا کہ جس معاشرے میں قانون کے عملدار فرد کو مجذوب تصور کرکے دہشت گردوں کو ہاتھ سکھتے نکلیں وہاں آخری نتیجہ کیا نکلتا ہے۔"

"اور... میجر صاحب!" راشد والا اپنا مصنوعی رکھ رکھاؤ بھول کر یک لخت گڑگڑانے پر اتر آیا "وہ بات تو ایسے ہی میرے منہ سے پھسل گئی تھی۔ وہ آف دی ریکارڈ ہے۔ آپ نے میری شکایت کردی تو میں کسی کو منہ دکھانے کے قابل نہیں رہوں گا۔ میری ساری زندگی کی محنت رائیگاں جائے گی۔"

"آپ فکر نہ کریں" میجر غوث نے زہریلی آواز میں کہا "مجھے آپ سے کوئی عناد نہیں ہے۔ میں آپ کی شکایت نہیں کروں گا۔ یہ سوچ آپ جیسے بے شمار افسران کی ہے جو نوکری کو صرف وقت گزارنے کا بہانہ سمجھتے ہیں۔ ذمے داریوں سے گریز کرکے یا انہیں دوسری طرف دھکیل کر آخر کار پنشن حاصل کرنے میں کامیاب ہو جاتے ہیں۔ میری بات ہوگی تو اسی عام حوالے سے ہوگی ورنہ نہیں ہوگی۔"

اپنے ایک ساتھی کو لمحوں ہی لمحوں میں زیر ہوتے دیکھ کر ٹکلے شارجہ والا مکارانہ لہجے میں بولا "میں نے اپنی نظروں میں آنے والی دشواریاں آپ کے سامنے رکھ دی ہیں لیکن میں پورے خلوص سے جلد از جلد اپنی سمری تیار کروں گا۔ ہماری کوشش ہوگی کہ ہم اس معاملے میں آپ کی پوری پوری مدد کریں۔"

"آپ میری مدد کریں گے؟" میجر غوث کی کھوپڑی سنک چکی تھی۔ وہ رخ بدل کر اس پر بھی برس پڑا "یہ میرے بونے بچوں کا کام نہیں ہے جس میں مجھے آپ کی کسی مدد کی ضرورت ہو۔ آپ کو ابھی تک اصل خطرے کا ادراک ہی نہیں ہو سکا۔ یہ میرا، ان کا اور آپ کا بلکہ ہم سب پاکستانیوں کا مسئلہ ہے۔ اس کے سدباب میں حتی الامکان کوشش کرکے ہم کسی پر کوئی احسان نہیں کریں گے بلکہ اپنا ایک فرض ادا کریں گے جو اس مٹی نے ہمیں پروان چڑھا کر ہم کو دیا ہے۔ میرے لیے آپ بے شک کچھ نہ کریں لیکن اپنے دل، ضمیر اور وطن کے لیے کچھ کر سکتے ہیں تو ضرور کیجیے۔ میں آپ کی طرف سے کسی اچھی خبر کا منتظر رہوں گا۔"

وہ برہمی کے عالم میں اپنی جگہ چھوڑ کر اٹھ کھڑا ہوا اور الوداعی مصافحے کے لیے اپنا ہاتھ فضا میں آگے بڑھایا۔ ان دونوں نے چھری کے نیچے آئی ہوئی ذبح ہونے والی بکری کی سی نظروں سے میجر غوث کی طرف دیکھ کر باری باری اس سے ہاتھ ملایا اور گردنیں جھکائے دروازے کی طرف بڑھ گئے۔

ان کے جاتے ہی میجر غوث کا غصہ یک لخت کافور ہو گیا اور اس کے ہونٹوں پر ایک فسردہ سی مسکراہٹ پھیل گئی۔ اس نے ہمیں بیٹھنے کا اشارہ کیا اور خود بھی واپس بیٹھ گیا۔

"میٹنگ ہر بیورو کریٹ کا ایک مہلک حربہ ہوتا ہے" میں نے

میجر غوث کے موڈ سے فائدہ اٹھاتے ہوئے کہا "وہ دونوں پہلے سے اپنا ذہن بنا کر آئے تھے۔ یہ میٹنگ ایک ڈھکوسلے سے زیادہ نہیں تھی۔ وہ دونوں میری بات سننے سے زیادہ خود بول رہے تھے۔"

"ان کا رویہ دیکھ کر میرا خون کھول رہا تھا۔ تعجب ہوا کہ انہوں نے خود ہی مجھے اپنے دل کی بھڑاس نکالنے کا موقع فراہم کر دیا۔ اب میں خود کو ہلکا پھلکا محسوس کر رہا ہوں۔ میں نادم ہوں کہ میں نے اس ناکام میٹنگ کو ضرورت سے زیادہ اہمیت دے کر سلطان شاہ کو باہر روک دیا۔ اب اسے بھی اندر بلا لو۔"

میں نے اٹھنے کی کوشش ہی کی تھی کہ اس نے مجھے روک دیا اور ٹیلیفون پر اپنے ماتحت کو ہدایت کی کہ وہ اپنے کمرے میں بیٹھے ہوئے مہمان کو اندر بھیج دے۔

سلطان شاہ کے لیے سرکاری افسران کے دفاتر میں آمد و رفت کا تجربہ نیا تھا۔ وہ ڈرے سہمے انداز میں اندر آیا۔ ہمارے چہروں پر نظر پڑتے ہی اس کی جان میں جان آئی پھر جب میجر غوث نے اٹھ کر اس سے پورے خلوص سے معذرت کی تو اس کا چہرہ کھل اٹھا۔

"میں جانتا تھا کہ یہ لوگ کچھ نہیں کر سکیں گے" میجر غوث نے سلطان شاہ کو بٹھانے کے بعد کہا "ان کی میٹنگ کی تجویز پر جو تھوڑی بہت امید بندھی تھی وہ بھی خاک میں مل گئی۔ تم لوگ اپنا کام جاری رکھو۔ میں کرنل اشفاق سے مشورہ کرنے کے بعد اپنے کردار کے بارے میں فیصلہ کروں گا۔"

"ہمارا کام تو کسی خلل کے بغیر روز اول ہی سے جاری ہے" اژل خان نے کہا "اب صرف یہ فیصلہ کرنا باقی ہے کہ اس کا اگلا شکار کون ہوگا۔"

"یہ میٹنگ بالکل ہی بے سود نہیں رہی ہے" میں نے کہا "تجی مراد کے جنرل منیجر کی رپورٹ خاصی دلچسپ ہے۔ اگر وہ مکان تجی مراد ہی کی ملکیت ہے تو بلیک ہاک کو اسی نے وہاں پناہ دی ہوئی تھی۔ گرفتار ہونے کے بعد اس نے اپنی گردن بچانے کے لیے نامعلوم بدمعاشوں کے خفیہ قبضے کی کہانی گھڑی ہے۔ اب ہمارے سامنے صرف تجی مراد ہے۔ اسی سے اہم معلومات حاصل ہو سکتی ہیں۔"

"اسے خاموشی سے اٹھا لیا جائے گا" اژل خان نے سکون سے کہا "وہ ہر وقت دو چار مسلح محافظوں کے گھیرے میں رہتا ہے لیکن ان پر قابو پانا بھی زیادہ مشکل ثابت نہیں ہوگا۔"

"فی الحال میں ایسے مشوروں میں فریق نہیں بنوں گا" میجر غوث نے معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ کہا "یہ باتیں تم لوگ آپس میں طے کر سکتے ہو۔ میری دعائیں تمہارے ساتھ ہیں۔"

اس کا اشارہ سمجھ کر ہم تینوں ہی رخصت کے ارادے سے اٹھ گئے۔

"برا نہ مانو تو دو باتیں پوچھ لوں؟" میں نے میجر غوث سے کہا۔

"دو نہیں۔ تم دو سو باتیں بھی پوچھ سکتے ہو۔ میں ان کے جواب دوں گا" وہ خندہ پیشانی سے بولا۔

"پہلی بات تو یہ کہ پاسداری چھٹیوں میں رکھے ہوئے ریموٹ کنٹرولڈ ڈیٹونیٹر کی رینج کیا تھی؟"

"اس کا ایک جواب یہ ہے کہ ایک ڈیٹونیٹر پھٹتے ہی دوسرے دھماکہ خیز بھی چل پڑتے اور ناقابل تصور تباہی پھیلا دیتے اور اگر تم ریموٹ کنٹرول کی رینج جاننا چاہتے ہو تو وہ ائیرپورٹ جیسے کھلے علاقے میں سات سو میٹر اور شہر کی گنجان آبادی والی بستیوں میں صرف تین چار سو میٹر تھی۔ یہی وجہ تھی کہ راس الجبر اپنے گھر سے ان کو آپریٹ نہیں کر سکتا تھا۔ انہیں چلانے کے لیے اسے پیٹیوں سے اس فاصلے تک پہنچنا ضروری تھا۔"

"میرے سوال کا تعلق تمہارے جواب کے دوسرے حصے سے تھا" میں نے مسکرا کے کہا "دوسری بات ذرا ذاتی سی ہے۔ اس وقت تم بھی ہماری منصوبہ بندی سے الگ تھلگ رہنے کی۔"

"میں سمجھ گیا" اس نے ہاتھ اٹھا کر مجھے خاموش کر دیا اور خود بولنے لگا "مجھے ابتدا ہی سے اپنی مجبوریوں کا پورا پورا احساس ہے۔ میں تم سے اس کا اعتراف کر رہا ہوں۔ وہ لوگ حیلوں سے کام لے کر غیر ضروری طور پر ہم سب کا وقت برباد کر رہے تھے۔ وہ میٹنگ کا ڈھونگ رچائے بغیر بھی اپنا جواب دے سکتے تھے۔ مجھ میں اور ان میں صرف اتنا فرق ہے کہ وہ سویلین افسر ہیں میں فوجی افسر ہوں۔"

"بس اب میں اجازت چاہتا ہوں" میں نے ایک ہلکا سا قہقہہ مار کے مصافحے کے لیے اپنا ہاتھ آگے بڑھایا اور وہ میرا ہاتھ تھام کر دروازے کی طرف ہو لیا۔

وہ اس وقت اپنی مکمل فوجی وردی میں بہت شاندار نظر آ رہا تھا لیکن ہمارے ساتھ وردی کے کسی تکلف سے کام نہیں لے رہا تھا۔ اس کے برعکس دونوں بیوروکریٹس کے ساتھ اس کا رویہ بہت محتاط اور رسمی تھا۔

اس نے دفتر سے باہر اور پھر برآمدے سے نیچے آ کر ہمیں اژل خان کی کار کے پاس رخصت کیا اور گاڑی کے حرکت میں آنے تک وہیں کھڑا رہا۔

"بہت کھرا اور نیک انسان معلوم ہوتا ہے" احاطے سے سڑک پر آنے کے بعد سلطان شاہ بولا۔

"تم نے تھوڑی دیر پہلے اسے اپنے سویلین ساتھیوں پر برستے دیکھ لیا ہوتا تو ہرگز یہ خوش گوار رائے قائم نہ کرتے" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا "اس وقت وہ پکا فرعون بن گیا تھا۔"

"سویلین افسر مصلحتوں سے کام لیتے ہیں لیکن فوجی افسروں کو میں نے عام طور پر کھرا پایا ہے۔ وہ جس بات کو غلط سمجھتے ہیں کسی لگی لپٹی کے بغیر اسے غلط کہتے ہیں" سلطان شاہ نے کہا۔

"ہم نے اپنی بات ہر طرف پھیلا دی ہے" چند ثانیوں کے سکوت کے بعد اژل خان نے زبان کھولی "رولنڈ آرک کے خلاف کوئی قدم اٹھایا جائے یا نہ اٹھایا جائے" اس کی رہبری شخصیت کے بارے میں ہر طرف کہانیاں پھیل جائیں گی۔ ایک طرف بدباز کام کرے گا اور دوسری طرف ہم اس کی تلاش میں نکل پڑیں گے۔"

"اسے ڈھونڈنا پڑے گا لیکن تجی مراد ہمارے سامنے ہے" میں نے اسے باور دلایا "ہمیں پہلی فرصت میں اس کو اٹھا لینا چاہیے۔ اب رہی راس البیڈا کے بارے میں کوئی نشان دہی کر سکے گا۔"

"تجی مراد تم دونوں کے قابو میں نہیں آئے گا" اژل خان نے فیصلہ کن لہجے میں اپنی رائے ظاہر کرتے ہوئے کہا "یہ کام میں اپنے آدمیوں سے لوں گا۔ تم دونوں بالکل الگ رہو گے۔"

"یہ زیادتی ہے" سلطان شاہ نے بلند آواز میں احتجاج کیا۔ "مجھے پہلی بار کسی قوم فروش رہنما کا دیدار کرنے کا موقع مل رہا ہے۔ تم مجھے اس موقع سے محروم نہیں کر سکتے۔"

"تمہیں اسے دیکھنے اور جوتے لگانے کا پورا پورا موقع ملے گا" اژل خان نے مسکراتے ہوئے جواب دیا "بس تم اس کے اغوا کے معاملے سے دور رہو گے وہ ایک بار میری دفتری بیرکوں تک پہنچ گیا تو تمہیں وہاں آنے جانے کی پوری آزادی حاصل ہو گی۔"

اژل خان ہمیں فلیٹ کے نیچے ہی چھوڑ کر واپس جانا چاہ رہا تھا مگر میرا ذہن جہانگیر کے خدشوں میں الجھا ہوا تھا۔ مجھے مسلسل یہ فکر کھائے جا رہی تھی کہ کہیں وہ ایک مرتبہ پھر دشمنوں کی نگاہ میں نہ آ گیا ہو۔ اژل خان کے آدمی اس کے فلیٹ کی نگرانی میں ایک پوری رات گزار چکے تھے۔ ان سے وہاں کے بارے میں کوئی خیر خبر مل سکتی تھی۔

اژل خان بے مقصد وقت گزاری کا قائل نہیں تھا لیکن کوئی معقول کام سامنے آ جائے تو اسے التوا میں بھی نہیں ڈالتا تھا۔ اپنے اختیارات کی بحالی اور فوجی اہل کاروں کی پشت پناہی مل جانے کے بعد اس کے ذہن سے ان انعامی اشتہارات کا خوف مٹ چکا تھا جو میری زندہ یا مردہ گرفتاری کے بارے میں شائع کرائے گئے تھے۔ وہ ہم دونوں کو اتارے بغیر جہانگیر کے گھر کی طرف روانہ ہو گیا۔

جہانگیر کا فلیٹ کم رونق اسی بارونق رہائشی علاقے میں واقع تھا جہاں دریا اور غزالہ نے امریکی قونصل خانے کے دو اہل کاروں کو موت کے گھاٹ اتارا تھا۔ جہانگیر والی عمارت خاصی بلند اور پرشکوہ تھی۔

ایس بی ایف والوں کے لیے اژل خان کی جیپ ایک چلتے پھرتے اشتہار سے کم نہیں تھی۔ اس نے بارونق بازار کے درمیان سے گزرتے ہوئے گاڑی کی رفتار کم کی تو فوراً ہی دور سے ایک آدمی ہاتھ ہلاتا ہوا گاڑی کی طرف بڑھتا چلا آیا۔ میرے لیے وہ قطعی اجنبی تھا۔

اژل خان نے اسے دیکھتے ہی اپنی گاڑی کنارے سے لگا کر روک دی۔

وہ شخص آتے ہی اژل خان والی کھڑکی پر جھکا اور کسی تمہید کے بغیر اپنی رپورٹ دہرانے لگا "یہاں سب ٹھیک ہے۔ آج صبح ایک مشتبہ نوجوان ادھر منڈلاتا ہوا نظر آیا تھا۔ اس کی ساری توجہ جہانگیر صاحب والی بلڈنگ پر تھی۔ میرا نمبر دو اسے اٹھا کر ساحلی ویرانے میں لے گیا۔ تھوڑی سی مار کھانے کے بعد اس نے اگل دیا کہ وہ کسی کی نگرانی نہیں کر رہا بلکہ اپنے محلے کی ایک خوب صورت لڑکی کا پیچھا کرتا ہوا تین دن سے یہاں آ رہا ہے۔ وہ لڑکی اسی بلڈنگ میں کام کرتی ہے۔ وہ تین گھنٹے کے بعد فارغ ہو کر وہاں سے نکلتی ہے تو وہ بیہودہ اس کے پیچھے چلا جاتا ہے۔ وہ فلمی سی محبت کا چکر ہے لیکن میرے نمبر دو سے مار کھانے کے بعد اب وہ ادھر نظر نہیں آئے گا۔ ہم دونوں پوری مستعدی سے اپنا کام کر رہے ہیں۔"

"شاباش! اگلی ہدایات تک یہیں جمے رہو۔ اخراجات کی کمی پڑ جائے تو ایک آدمی اسٹیشن جا کر رقم لا سکتا ہے۔ یہاں ہر وقت ایک نہ ایک آدمی کی موجودگی ضروری ہے" اژل خان نے دھیمی آواز میں اسے اس کی اگلی ذمے داریوں سے آگاہ کرنے کے بعد گاڑی آگے بڑھا دی۔

میرا دل کہہ رہا تھا کہ نگرانی اور خطرے کے بارے میں جہانگیر کا خوف بے بنیاد تھا۔ اکثر ایسا ہوتا ہے کہ پرکشش مردانہ اور نسوانی چہرے انسان کو پہلی ہی نظر میں شناسا محسوس ہونے لگتے ہیں۔ شاید جہانگیر کے ساتھ بھی یہی ہوا تھا۔ اس نے کھلکھلاتے عاشقِ زار کو وہاں منڈلاتے دیکھا اور خوف میں مبتلا ہو گیا۔ میں نے ایک لمحے کے لیے سوچا کہ اسی وقت اژل خان کے ساتھ جہانگیر کے فلیٹ پر پہنچ کر اسے اصل صورت حال سے آگاہ کر دوں لیکن میں نے فوراً ہی وہ ارادہ ترک کر دیا۔ میری اس پیش رفت کے نتیجے میں باہمی میل جول کے سلسلے میں جہانگیر کی بے جا حوصلہ افزائی ہو سکتی تھی جب کہ میں راس البیڈا کا قصہ نمٹنے تک ہر ممکنہ احتیاط پر عمل کرنے کا ارادہ کیے بیٹھا تھا۔

ہم تینوں فلیٹ پر پہنچے تو دونوں عورتیں مضطرب تھیں۔ اژل خان جس عاجلانہ انداز میں مجھے لینے کے لیے آیا تھا اس کے سبب ان دونوں کو طرح طرح کی پریشان خیالیوں نے گھیر رکھا تھا۔

"کوئی سوال نہیں ہو گا" میں نے گھر میں گھستے ہی اعلان کر دیا۔ "ہم لوگ فوجیوں کی چائے پینے گئے تھے۔ معاملہ صرف گفت و شنید اور چائے نوشی کا تھا جسے رسمی طور پر میٹنگ کا نام دے دیا گیا تھا۔"

"تم جھوٹ بول رہے ہو۔ ہمیں ٹالنے کی کوشش مت کرو" دریا نے احتجاج کیا۔

"نہیں یہ سچ بول رہا ہے" اژل خان نے میری تائید کی "مجھے اندازہ ہو تا کہ وہاں جا کر اس طرح وقت کی بربادی ہو گی تو میں بھول

کر بھی ادھر کا رخ نہ کرنا۔ اس وقت میں ایک اہم کام کے ارادے سے یہاں رکا ہوں اور اسے مکمل کرنے کے لیے مجھے تھوڑے سے سکون کی ضرورت ہے۔"

"کیا پھر ہے کہ اس اہم کام میں تمہیں زیبا کی مدد کی ضرورت بھی ہوگی؟" ڈیرا نے چڑے ہوئے لہجے میں پوچھا۔

"نہیں، تم اس کے سینڈوچ بنا سکتی ہو۔ مجھے سکون اور صرف فون کی ضرورت ہے۔"

"آؤ پھر ہم لوگ کسی خواب گاہ میں بیٹھ جاتے ہیں" ڈیرا نے مجھے تقریباً کھینچتے ہوئے کہا۔

میں نے فوراً ہی اپنا ہاتھ اس کی گرفت سے چھڑا لیا اور تیزی سے کہا "تم غزالہ اور سلطان شاہ کو اپنے ساتھ لے جاؤ۔ میں ازل خان کے ساتھ ہی بیٹھوں گا۔"

"وہ کہہ رہا ہے کہ اسے تمہاری ضرورت نہیں ہے" ڈیرا غرا کر بولی۔

"یہ اس کی بات ہے مگر میں اس کے پاس موجود رہنا چاہتا ہوں" میں نے تنک کر کہا۔

"اگر تم لوگوں کے یہ جھگڑے طے نہیں ہوسکتے تو پھر میں کہیں اور چلا جاتا ہوں" ازل خان نے اکتائے ہوئے لہجے میں کہا "اس وقت تم لوگ ضدی بچوں کی طرح لڑ رہے ہو۔"

ڈیرا مجھے گھورتی ہوئی خاموشی سے اپنی خواب گاہ کی طرف چلی گئی۔ غزالہ اس کے ساتھ تھی۔ میرے اشارے پر سلطان شاہ بھی ان دونوں کے پیچھے ہو لیا۔ میرا خیال تھا کہ وہ آسانی کے ساتھ ان دونوں کو دیر تک باتوں میں مصروف رکھ سکے گا۔

ڈیرا کی خواب گاہ کا دروازہ بند ہونے کے ساتھ ہی فلیٹ میں سناٹے کی حد تک سکوت چھا گیا۔

"دراصل میں نے دفتر جانے کا ارادہ ترک کردیا ہے" ازل خان نے تخلیہ میسر آتے ہی کہا۔

"شاید تم سخی مراد کے بارے میں تیزی سے کام کرنے کا فیصلہ کرچکے ہو؟"

"بعض اوقات تم ذہن کی بات بالکل صاف پڑھ لیتے ہو" اس نے سر جھٹک کر کہا "اس کے بارے میں جو کچھ ہوتا ہے شہر ہی میں ہوتا ہے پھر مجھے اتنی دور جانے کی کیا ضرورت ہے۔ میں دفتر فون کرکے دو تین آدمیوں کو اس کے پیچھے لگا سکتا ہوں۔ وہ مجھے تمہارے فون پر اپنی کارکردگی کی رپورٹ دے سکتے ہیں۔"

"یہ نام میرے لیے اجنبی نہیں ہے لیکن سیاست میں زیادہ دلچسپی نہ رکھنے کی وجہ سے میں اس کے بارے میں بہت زیادہ باخبر نہیں ہوں۔ یہ کون ہے اور اس کا تجزیہ کیا ہے؟"

"حاجی مراد اس باحیثیت گھرانے کا پہلا سربراہ تھا جس نے سیاست کے میدان میں قدم رکھا اور پھر کامیابیاں ہی کامیابیاں حاصل کرتا چلا گیا۔ سخی مراد اس کا نوجوان پوتا ہے۔ اس وسیع اور مال دار خاندان کی شاخیں اتنی پھیلی ہوئی ہیں کہ ملک میں کسی بھی سیاسی جماعت کی حکومت ہو ان کے ایک دو آدمی اسمبلی میں ضرور ہوتے ہیں۔ اس بار سخی مراد کامیاب نہیں ہوسکا مگر اس کا ایک بھتیجا قومی اسمبلی میں اور دو قریبی رشتے دار صوبائی اسمبلی میں موجود ہیں" ازل خان نے اس معروف خاندان کے بارے میں اپنی سیاسی معلومات ظاہر کرتے ہوئے کہا "بنیادی طور پر یہ زمیندار لوگ ہیں۔ شاید انہیں خود بھی علم نہیں کہ یہ کتنی زمینوں کے مالک ہیں۔ اب ان کے منشی اور منیجر ہی زمینوں کا کام چلاتے ہیں۔ یہ لوگ بس سیر و تفریح یا شکار کے لیے اپنی زمینوں کا رخ کرتے ہیں ورنہ کراچی ہی میں عیش کرتے ہیں۔"

"مگر میجر غوث تو بتا رہا تھا کہ سخی مراد کی کوئی فرم بھی ہے" اسے خاموش پا کر میں نے لقمہ دیا۔

"میں وہی بتانے جا رہا تھا" اس نے خفیف سی مسکراہٹ کے ساتھ کہا "سخی مراد پچھلے کئی برسوں سے مراد ٹریڈ کارپوریشن نامی برآمدی ادارے کا مالک ہے۔ حالیہ برسوں میں اس کی آمدنی میں اچانک اور اندھادھند اضافہ ہوا ہے جس کا اظہار اس کے بیش قیمت نئے مکانات اور قیمتی گاڑیوں سے ہوتا ہے۔ اس سے پہلے یہ لوگ روایتی امرا کی طرح سادہ انداز میں رہتے تھے۔ ان لوگوں کے بارے میں آئے دن اخبارات میں کچھ نہ کچھ چھپتا رہتا ہے۔ سخی مراد اپنے خاندان کی سیاسی ضروریات کے پیش نظر اکثر بڑی دعوتیں کرتا رہتا ہے جن میں وہ اخباری دنیا کے اہم لوگوں کو بلانا کبھی نہیں بھولتا۔"

"اور خود ہر وقت مسلح محافظوں کے گھیرے میں رہتا ہے؟" میں نے تائید طلب لہجے میں پوچھا۔

"پہلے وہ روایتی شان و شوکت کے اظہار کے لیے ایسا کرتا تھا۔ اس کی پرانی مرسیڈیز میں ایک دو مسلح دیہاتی بیٹھے رہتے تھے۔ ان کمیوں کے بغیر زمینداری زیادہ دور تک نہیں چل پاتی۔ اب تو خیر امن و امان کی حالت کی وجہ سے ہر باحیثیت آدمی اپنے تحفظ کے لیے فکرمند رہنے لگا ہے۔"

"آمدنی میں اچانک اور اندھادھند اضافے کے کیا اسباب ہوسکتے ہیں؟"

"یہ وہی بتا سکے گا۔ ہوسکتا ہے کہ انکم ٹیکس کے گوشواروں میں اس نے تجارتی یا زرعی آمدنی میں کچھ اضافے دکھائے ہوں۔ مجھے ان تفصیلات کا علم نہیں ہے۔"

"وہ راز ابتدا یا اس کے آدمیوں کے ساتھ ملا ہوا ہے۔ ہوسکتا ہے کہ اس کی آمدنی میں اضافے کا ان حالیوں سے گہرا تعلق ہو" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔

"تم کیا کہنا چاہ رہے ہو؟" اس نے چونک کر پوچھا "ذرا کھل کر بات کرو۔"

"کوئی ناجائز تجارت... کوئی غیر قانونی کاروبار ہوسکتا ہے کہ اس کی

ایسی سرگرمیاں (ابو) اشارہ کی غلطیوں میں آگئی ہوں اور انہوں نے اسے اپنی بلیک میلنگ کے جال میں جکڑ لیا ہو۔"

"تم ان معاملات پچلی از وقت اپنا سر کھپا رہے ہو۔ ایک آدھ روز کی بات ہے۔ وہ ہمارے قبضے میں ہوگا، خود اپنی کہانی سنا رہا ہوگا۔" اول خان نے کہا۔

بات واقعی ضرورت سے زیادہ طویل ہو چلی تھی۔ میں نے فوراً ہی خاموشی اختیار کرلی۔

اول خان نے اپنے دفتر فون کر کے ایک آدمی کو فوری طور پر تجی مراد کی نگرانی پر مامور کیا اور مزید دو افراد کو ہمارے فلیٹ پر پہنچنے کی مختصری ہدایات دے کر فون بند کردیا۔

"تمہیں اندازہ نہیں ہے کہ کام کے لیے تم نے سکون سے کام کا منصوبہ بنایا ہوا تھا۔" میں نے کہا۔

اس کے ہونٹوں پر بے ساختہ مسکراہٹ بکھر گئی اور وہ آہستگی سے بولا "آج تمہاری طرح میرا دماغ بھی تیزی سے کام کر رہا ہے۔ پہلے میں کچھ اور سوچ رہا تھا لیکن اب میں نے تجی مراد کی غیر قانونی حراست کو اغوا برائے تاوان کی واردات کا رنگ دینے کا فیصلہ کیا ہے۔ پچھلے دنوں شہر میں ایسی بڑی بڑی کئی وارداتیں تواتر کے ساتھ ہو گئی ہیں، کوئی سوچ بھی نہیں سکے گا کہ اسے کسی اور چکر میں اٹھا لیا گیا ہے۔"

پھر اول خان میرے ساتھ اپنے منصوبے کے خدوخال پر تبادلہ خیال کرنے لگا۔

تقریباً سوا گھنٹے بعد اول خان کے طلب کیے ہوئے دونوں آدمی فلیٹ پر آپہنچے۔ وہ اپنے ساتھ کینوس کا ایک مختصر سا تھیلا بھی لائے تھے جو انہوں نے آتے ہی اول خان کے حوالے کردیا۔

غزالہ فوراً ہی نوواردوں کے لیے چائے کی مزید دو پیالیاں لے آئی۔ اس دوران میں اول خان نے کینوس کا تھیلا کھولا تو اس میں ایک پستول، فاضل راؤنڈز، فاضل میگزین اور دو ٹرانسمیٹرز و چیک رہے تھے۔ اول خان کافی دنوں بعد اپنے پرانے روپ میں واپس لوٹتا ہوا نظر آرہا تھا۔

"یہ تمہارے لیے ہے۔" اول خان نے ایک ایئر پیس میری طرف بڑھاتے ہوئے کہا "میرا خیال ہے کہ اب تم اس قسم کے ہر آلے کے استعمال میں ماہر ہو چکے ہو۔ تمہیں کچھ بتانے کی ضرورت نہیں رہی ہے۔"

"سب کچھ ہو جائے گا۔ بس یہ بتا کر میرا کوڈ پاس ورڈ کیا ہے؟"

"رقت آنے پر یہ بھی طے کرلیا جائے گا۔ فی الحال صرف تمہارا اور میرا رابطہ رہے گا اور میں تمہاری آواز آسانی سے پہچان سکتا ہوں۔" اول خان نے ہنس کر میری بات ٹال دی۔

تھوڑی دیر بعد اول خان کے اس آدمی کا جو تجی مراد کے تعاقب میں بھیجا گیا تھا، فون آگیا۔

اول خان صرف ہوں ہاں کر کے دوسری طرف کی بات سنتا رہا مگر میں دیکھ رہا تھا کہ گزرتے ہوئے لمحات کے ساتھ اول خان کے چہرے پر مسرت اور کامیابی کی سرخی پھیلتی جارہی تھی۔

"یہ کام توقع سے کہیں زیادہ آسان نظر آرہا ہے۔" اول خان نے فون بند کر کے کہا "تجی مراد شاید اپنی رنگین مزاجی کی وجہ سے آج ہی ہمارے ہاتھ آجائے گا۔"

رنگین مزاجی کے تذکرے پر میں چونکا لیکن میں کوئی سوال کیے بغیر اول خان کے دوبارہ بولنے کا منتظر رہا۔ اس کے ماتحتوں کے سامنے میں عام طور پر بے تکلفی کے مظاہرے سے گریز کرتا تھا۔

"تجی مراد کے معمولات خاصے دلچسپ ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس کی ازدواجی زندگی کچھ زیادہ قابل رشک نہیں ہے۔ وہ صبح ٹھیک نو بجے آفس کھلتے ہی اپنے چار مسلح محافظوں اور ڈرائیور کے ساتھ وہاں پہنچ جاتا ہے۔ دوپہر تک وہ اپنے دفتر میں مصروف رہتا ہے اور پھر ایک بجے صرف دو محافظوں اور ڈرائیور کے ساتھ کو تھرروڈ کی طرف روانہ ہو جاتا ہے جہاں اس نے ایک مال دار بیوہ کے مکان کا ایک حصہ کرائے پر لے کر ایک لڑکی کو وہاں رکھا ہوا ہے۔ تجی مراد کی موجودگی میں محافظ باہر پہرا دیتے ہیں۔ ڈرائیور اندر کے کام کرتا ہے۔ وہ دوپہر کا کھانا وہیں کھاتا ہے اور پھر اندھیرا پھیلنے تک وہیں رہتا ہے۔ دفتر میں رکے ہوئے دونوں محافظوں کو دفتر کا ڈرائیور پانچ بجے تجی مراد کے گھر پہنچا دیتا ہے۔ ہفتے میں دو تین دن اس کا یہی معمول ہوتا ہے۔ وہ کو تھرروڈ سے گھر روانہ ہوتا ہے تو ہفتے میں وحشت ہوتا ہے۔ جس دن اس کی شام کی دوسری مصروفیات ہوتی ہیں، وہ اپنا وقت دفتر میں گزارتا ہے اور پھر دفتر ہی کے رہنا رنگ روم سے تیار ہو کر اپنے طے شدہ پروگرام میں شرکت کے لیے روانہ ہو جاتا ہے۔ آج وہ کو تھرروڈ گیا ہے۔"

"تمہارے آدمی نے مختصر سے وقت میں بہت زیادہ معلومات حاصل کرلیں!" میں نے تعجب سے کہا۔

"یوسف بہت کریٹی آدمی ہے۔ اس نے ایک لمحے کے لیے بھی تجی مراد کے تعاقب میں جانے کی زحمت نہیں کی۔ اس کے دفتر پر ایک لڑکے کی ضرورت کا بورڈ لگا ہوا تھا۔ یوسف اندر پہنچا اور منتخب ہو گیا۔ اس وقت وہ تجی مراد کے دفتر میں کام کر رہا ہے۔ اس نے کھانے کے وقفے میں باہر سے فون کر کے اپنی رپورٹ دی ہے۔"

"حیرت ناک آدمی ہے۔ تو کیا وہ اب بھی وہاں ملازمت کرتا رہے گا؟"

"دو چند روز وہاں گزارنا چاہتا ہے۔ دفتر کا ماحول بہت پراسرار اور سازشی معلوم ہوتا ہے۔ یوسف وہاں رہے گا تو ہمیں اندر کی خبریں ملتی رہیں گی۔ وہ جب چاہے گا، خاموشی سے دفتر سے نکل آئے گا۔"

"اسے یہ کیسے معلوم ہوا کہ تجی مراد ایک بجے کو تھرروڈ ہی گیا ہے؟" میں نے پوچھا۔

"وہ ایک بجے دفتر چھوڑتا ہے تو وہیں جاتا ہے۔ یہ اس کا معمول بن چکا ہے۔ تم نچلے درجے کے ملازمین کی خصوصیات نہیں جانتے۔ یہ لوگ معصوم صورت بنا کر اپنے مالکان کی ہر جنبش کا

مشاہدہ کرتے رہتے ہیں اور جب مل کر بیٹھتے ہیں تو ایک دوسرے پر اپنی برتری جتانے کے لیے اپنے مالک کی ہر کمزوری کو کھولتے چلے جاتے ہیں۔ یوسف نے وہاں نوکری نہ کی ہوتی تو یہی معلومات حاصل ہونے میں پورا ہفتہ ضائع ہو سکتا تھا۔"

"یوسف' مراد ٹریڈ کارپوریشن کے دفتر میں نوکری کر رہا ہے۔ تخی مراد کو تمز روڈ کے مکان میں عیش کر رہا ہو گا مگر ہمیں اس مکان کا پتا کیسے معلوم ہو گا؟"

"یوسف نے بتا دیا ہے۔ وہ میرے ذہن میں نقش ہو چکا ہے" اول خان کا لہجہ فاتحانہ تھا۔

اول خان نے اپنے دو نوں آدمیوں کو فوراً ہی تمز روڈ کے اس مکان کی طرف روانہ کر دیا جہاں تخی مراد کی موجودگی کی خبر ملی تھی۔ ان دونوں کو یہ ذمے داری سونپی گئی تھی کہ وہ باہر سے مکان کی نگرانی کرتے ہوئے اس بات کو یقینی بنانے کی کوشش کریں کہ تخی مراد ہم لوگوں کے پہنچنے سے پہلے اس مکان سے فرار نہ ہو سکے اور اگر یہ ممکن نہ ہو تو پھر ہر قیمت پر اس کا تعاقب کر کے اول خان کو ٹرانسمیٹر پر ہر لمحے تازہ ترین صورت حال سے آگاہ رکھا جائے۔

ان دو طے شدہ کاموں کے علاوہ یہ بات ان دونوں کی صوابدید پر چھوڑ دی گئی تھی کہ حالات سازگار ہوں تو وہ مکان میں داخل ہو کر مسلح محافظوں کو زیر کر لیں اور اس گھر کا فون کاٹ کر تخی مراد کو اپنی تحویل میں لے لیں۔ مجھے معلوم تھا کہ یہ کام ان دو افراد کے بس سے باہر تھا۔

اطلاعات کے مطابق اس مکان میں کم از کم چار افراد کی موجودگی ضروری تھی۔ تخی مراد' اس کی محبوبہ' تخی مراد کا ڈرائیور اور دو مسلح محافظ۔ یہ ممکن نہیں تھا کہ صرف دو آدمی اپنے ہتھیاروں کے بل پر ان چاروں کو زیر کر سکیں۔

ان کے چلے جانے کے بعد اول خان مجھے تیار رہنے کی ہدایت کر کے چلا گیا۔ اس نے ایک ایرفیس میرے پاس چھوڑ دیا تھا تاکہ' میں کسی بھی وقت اس سے رابطہ کرنے میں دقت محسوس نہ کروں۔

یہ خبر ہر ایک کے لیے حیرت اور خوشی کا باعث بنی کہ تخی مراد کو فوری طور پر اٹھانے کا منصوبہ بنا لیا گیا تھا۔

سلطان شاہ کا خیال تھا کہ اس بار اول خان نے اسے اپنے پروگرام سے الگ رکھنے کی کوشش کی ہو گی لہٰذا اس نے پروگرام سنتے ہی اعلان کر دیا کہ وہ ہر قیمت پر اس مہم میں شریک ہو گا۔ میں نے بھی اسے چڑانے کی کوئی کوشش کیے بغیر اس کی بات مان لی۔

کسی چالاک اور سخت مند شخص کو کوئی قابل ذکر گزند پہنچائے بغیر اغوا کرنے کے مراحل آسان نہیں ہوا کرتے۔ میری دانست میں اس مہم میں زیادہ سے زیادہ نفری کی موجودگی ضروری تھی تاکہ اپنا مقصد حاصل کرنے کے بعد ہمیں واپسی میں کسی دشواری کا سامنا نہ کرنا پڑے۔ سلطان شاہ کی شمولیت سے ہماری نفری میں اور کچھ نہیں تو ایک دلیر شخص کا اضافہ ہو سکتا تھا۔

ہم دونوں لباس کی حد تک پہلے ہی تیار تھے کیونکہ میجر غوث کے دفتر سے واپسی کے بعد ہم نے لباس تبدیل نہیں کیے تھے۔ ہتھیاروں کے انتخاب میں سب سے پہلی اہمیت ہم گن کی تھی' دوسرا درجہ بلیک ہاک کے اس بے آواز ریوالور کو حاصل تھا جو میں نے اس کی خواب گاہ سے حاصل کیا تھا۔ مجھے توقع تھی کہ ہمیں ضرورت کا دوسرا سامان اسپیشل ٹاسک فورس والوں سے آسانی سے مل سکے گا۔

اول خان کی طرف سے کوئی اطلاع آنے سے پہلے ہی جہانگیر کا فون آ گیا۔ اس وقت تک سلطان شاہ نے تینوں فون ڈرائنگ روم سے الگ کر کے ان کی جگہوں پر پہنچا دیے تھے۔ جہانگیر کی کال میرا نے وصول کی اور مجھے بتایا کہ وہ سخت پریشانی کے عالم میں مجھ سے بات کرنے کا خواہاں تھا۔

"کچھ سمجھ میں نہیں آ رہا" میری آواز سنتے ہی جہانگیر نے بھرائی ہوئی آواز میں بولنا شروع کر دیا "معلوم ہوتا ہے کہ میرے ستارے ہی گردش میں آ گئے ہیں۔ چند روز بھی مصنوعی سکون سے نہیں گزرنے پاتے کہ کوئی نیا چکر شروع ہو جاتا ہے۔ یا پھر ناگہانی مصیبتیں نازل ہونے لگتی ہیں۔"

"کچھ بتاؤ گے بھی یا کسی جوان بیوہ کی طرح بین کرتے رہو گے" میں نے کہا۔

"فلیٹ میں ایک بے ہوش آدمی موجود ہے۔ میری سمجھ میں نہیں آ رہا کہ اس کا کیا کیا جائے؟" اس کی آواز سے شدید الجھن اور پریشانی جھلک رہی تھی۔

"کھڑکی کھول کر اسے نیچے پھینک دو" میں نے غضبناک آواز میں کہا "وہ کون ہے اور کہاں سے آیا تھا؟"

"اس کا چہرہ میرے لیے اجنبی ہے۔ وہ دروازے سے آیا تھا اور آتے ہی اس نے میرے اوپر پستول تان لیا تھا۔ پتا نہیں اول خان کے آدمی نیچے کیا کر رہے ہیں۔"

"یہ خبر بھول کر اول خان کے آدمی غیب داں نہیں ہیں۔ تمہاری بلڈنگ میں کم از کم پندرہ بیس فلیٹ ضرور رہے ہوں گے۔ ہر آنے والے کی پیشانی پر لکھا ہوا نہیں ہوتا کہ وہ کس فلیٹ میں جا رہا ہے۔"

اس نے فوراً میری بات کاٹ دی "پھر ایسا کرو کہ انہیں میرے گھر ہی بھیج دو۔ وہ دروازے کے ساتھ والے کمرے میں آسانی سے رہ سکتے ہیں۔ اس کمرے کا ایک دروازہ بیرونی راہداری میں بھی کھلتا ہے۔ وہ ہم لوگوں کے گھر میں مخل ہوئے بغیر' آزادی سے کہیں بھی آ جا سکیں گے۔"

"پھر تم یہ کہنا کہ وہی تمہارا سر اپنی گود میں رکھ کر تمہیں لوری سنائیں تاکہ تمہیں نیند آ سکے۔ جہانگیر! خدا کے لیے کچھ عقل کی باتیں کرو۔ اس زمانے میں بزدل نرم بھی نہیں تھے۔"

"میں اب بھی بزدل نہیں ہوں لیکن شادی شدہ ہو گیا ہوں" اس نے یہ فقرہ اتنی بے ساختگی سے کہا کہ میں اپنی بے آواز مسکراہٹ پر قابو نہیں رکھ سکا۔

معصوم بے تکی باتیں کررہے ہو۔ تم نے یہ نہیں بتایا کہ وہ بے ہوش کیسے ہوا ہے۔ وہ بے ہوشی کی حالت میں چلتا ہوا تو نہیں آیا ہوگا۔ وہ تم سے کیا چاہ رہا تھا؟"

"سلمیٰ نے پیچھے سے اس کے سر پر بیلن مار کر اسے بے ہوش کیا ہے۔ اس نے گھر میں گھستے ہی پستول نکال کر میرے ہاتھ اٹھوائے اور پھر مجھے ڈرائنگ روم میں لے آیا۔ وہ مجھ سے فلیٹ میں موجود دوسرے لوگوں کے بارے میں پوچھ رہا تھا کہ سلمیٰ نے کچن سے یہ منظر دیکھ لیا۔ وہ اس وقت روٹی پکا رہی تھی۔ وہ بیلن لے کر پنجوں کے بل چلتی ہوئی اس کے سر پر پہنچی اور بیلن دے مارا۔ وہ قالین پر گرتے ہی بے ہوش ہوگیا۔"

میرے لیے سلمیٰ کا وہ کارنامہ حیرت انگیز تھا۔ وہ ان عورتوں میں سے تھی جو ذرا سا بھی خطرہ دیکھ کر بدحواس ہو جاتی ہیں اور کوئی مدد کرنے کے بجائے خود ایک مسئلہ بن جاتی ہیں۔ میں نے جہانگیر کو مشورہ دیتے ہوئے کہا "فی الحال تم اس کے ہاتھ پیر مضبوطی سے باندھ کر منہ میں کپڑا ٹھونس دو اور اسے کسی باتھ روم میں منتقل کردو۔ میں کوشش کرتا ہوں کہ ایس ٹی ایف والے اسے جلد از جلد تمہارے گھر سے نکال لے جائیں۔"

"اور اگر اسی دوران میں اس کا کوئی ساتھی اسے تلاش کرتا ہوا آگیا تو کیا ہوگا؟ ہم دونوں بار بار ایسے معجزے نہیں دکھا سکتے کہ نہتے ہوتے ہوئے بھی ایک مسلح ترین کو زیر کرلیں۔"

جہانگیر کی وہ بات معقول تھی۔ میں نے لمحہ بھر کے لیے سوچا پھر کہا "کوئی بھی آجائے، تمہیں شناخت کیے بغیر دروازہ کھولنے کی ضرورت نہیں۔ میں کوشش کرتا ہوں کہ ایس ٹی ایف والے جلد از جلد تمہارے پاس پہنچیں۔ یہ دن کا وقت ہے۔ کوئی بھی مشتبہ تو دن دہاڑے تمہارا دروازہ توڑنے کا خطرہ مول نہیں لے گا۔ فلیٹوں میں رہنے کا یہی ایک فائدہ ہوتا ہے کہ ذرا سی بھی گڑبڑ ہو تو پاس پڑوس والے چوکنا ہو جاتے ہیں.... یہ اچھی بات ہے کہ سلمیٰ نے یہاں آباد ہوتے ہی اپنے پڑوسیوں سے میل جول کا سلسلہ شروع کر رکھا ہے۔"

"تم خود ہی ادھر کیوں نہیں آجاتے؟" اس کی آواز میں الجھن تھی "آتے ہوئے تم ان دونوں کو بھی اپنے ساتھ لا سکتے ہو جو میرے فلیٹ کی حفاظت کررہے ہیں۔"

جہانگیر کا وہ سوال منطقی تھا مگر میں اسے یہ نہیں بتا سکتا تھا کہ میں اس وقت ٹرانسپونڈر پر اول خان کے کسی اہم پیغام کا انتظار کررہا تھا اور مجھے کسی بھی لمحے ایک اہم مشن پر روانہ ہونا تھا۔ ویسے تو میں ٹرانسپونڈر بھی اپنے ساتھ لے جاسکتا تھا لیکن راہ چلتے ہوئے اشارہ موصول ہونے لگتا تو میں اول خان کی کال کا جواب نہیں دے سکتا تھا۔

اس وقت وہ دونوں مسئلے بہت اہم تھے۔ حق مراد کے معاملے کو پس پشت ڈالا جاسکتا تھا نہ جہانگیر کی سلامتی کا کوئی خطرہ مول لیا جاسکتا تھا۔ میں نے اسے چند ثانیوں تک انتظار کرنے کے لیے کہا اور پھر سلطان شاہ کو بلا لیا۔

میرے فلیٹ سے باہر نکلے بغیر جہانگیر کا مسئلہ حل کرنے کی وہ تجویز اچانک ہی میرے ذہن میں آئی تھی۔ ہماری بلڈنگ کے نیچے بھی اسپیشل ٹاسک فورس کے دو تربیت یافتہ مامور تھے۔ وہ ہم چاروں کے صورت آشنا تھے اور سلطان شاہ ان سے واقف تھا۔ اگر وہ نیچے جاکر ان کو جہانگیر کے فلیٹ میں گڑبڑ کی خبر دے آتا تو وہ چند ثانیوں میں وہاں پہنچ کر اپنے دونوں ساتھیوں کو جہانگیر کے فلیٹ پر بھیج سکتے تھے۔

سلطان شاہ نے میری بات سنتے ہی صورت حال کا پورا ادراک کرلیا اور ایک لمحے کی بھی تاخیر کیے بغیر فلیٹ سے دوڑ لگادی۔ مجھے اطمینان ہوگیا کہ میں نے اس مسئلے کا کوئی فوری حل تلاش کرلیا تھا۔

میرے لیے یہ واقعہ حیران کن تھا۔ تھوڑی ہی دیر پہلے جہانگیر کے مکان کے آس پاس سے ایک مشتبہ عاشق مزاج نوجوان کے پکڑے جانے کی اطلاع ملی تھی۔ مجھے مکمل یقین تھا کہ وہی شخص جہانگیر کی پریشانی کا سبب بن رہا ہوگا لیکن اس کے غائب ہونے کے بعد جہانگیر کے گھر پر کسی اور شخص کی کارروائی میری سمجھ سے باہر تھی۔ خاص بات یہ تھی کہ سلمیٰ کے بیلن سے بے ہوش ہونے والا وہ شخص نہیں تھا جسے دیکھ کر جہانگیر پریشان ہو رہا تھا۔ اس نے خود کہا تھا کہ بے ہوش ہونے والا اس کے لیے اجنبی تھا۔

وہ کون ہو سکتا تھا اور کس مقصد سے جہانگیر کے گھر میں گھسا تھا؟ یہ دو سوال بہت اہم تھے اور میرے ذہن میں بری طرح چبھ رہے تھے۔

ان دنوں شہر کے حالات خراب ضرور تھے لیکن اتنے بھی خراب نہیں تھے کہ گلشن جیسے متمول علاقے کے محفوظ فلیٹوں میں دن دہاڑے لوگ گھسنے لگے ہوں۔ آنے والا چوری یا ڈکیتی کی نیت سے وہاں داخل ہوا ہوتا تو جہانگیر کے ہاتھ اٹھوانے کے بجائے سب سے پہلے اسے بے ہوش کرنے کی کوشش کرتا تاکہ اسے کسی کی مداخلت کے بغیر فلیٹ کا صفایا کرنے کا موقع مل سکے۔

سلطان شاہ چند منٹ میں واپس لوٹ آیا۔ اس وقت تک میں نے دردانہ اور غزالہ کو جہانگیر کے فلیٹ پر پیش آنے والے واقعے کے بارے میں کچھ نہیں بتایا تھا لیکن سلطان شاہ نے واپس آکر اس بارے میں بات کرنی شروع کی تو وہ دونوں بھی حیران نظر آنے لگیں۔

غزالہ کو حیرت تھی کہ سلمیٰ نے غیر متوقع بے خوفی کا مظاہرہ کرتے ہوئے ایک بڑے خطرے کو ٹال دیا تھا۔

اس وقت تک یہ نہیں کہا جاسکتا تھا کہ جہانگیر میرے ہی سلسلے میں کسی عتاب میں آیا تھا یا وہ ناکام واردات کسی اور سلسلے کی کوئی کڑی تھی۔

باتیں کرتے کرتے مجھے اچانک یاد آیا کہ میں نے جہانگیر سے چند منٹ بعد فون کرنے کا وعدہ کیا تھا۔ میں نے نمبر ملایا تو اس بار

سلمیٰ نے فون اٹھایا۔ اس کی آواز ہی سے شدید بوکھلاہٹ کا اظہار ہو رہا تھا۔

"تم ابھی تک فون کر رہے ہو!" وہ میری آواز پہچان کر روہانسی آواز میں گلہ کرنے لگی "میں تو سمجھ رہی تھی کہ تم جہانگیر کا پیغام سنتے ہی ادھر دوڑ لگا دو گے۔"

میں نے اس کی بات کاٹ کر دلاسا دیتے ہوئے کہا "فکر مت کرو۔ چند منٹ میں دو آدمی تمہارے گھر پہنچنے والے ہیں۔ وہ سب کچھ سنبھال لیں گے۔ میں نے یہی بتانے کے لیے فون کیا ہے۔ جہانگیر نے کہا تھا کہ بے ہوش ہونے والا اس کے لیے اجنبی ہے۔ تمہیں معلوم ہے کہ دو روز سے نظر آنے والا مشتبہ آدمی آج بھی نظر آیا تھا؟ ذرا جہانگیر سے پوچھ کر بتاؤ۔"

"وہ کئی بار پردے ہٹا کر جھانک چکے تھے لیکن اس کا کہیں پتا نہیں تھا۔ وہ صبح ہوا تو آج دوسرا کوئی یہاں گھس آیا۔ معلوم ہوتا ہے کہ پورے شہر میں جہانگیر کے دشمن ہی دشمن بھرے ہوئے ہیں۔"

"تم بھول رہی ہو کہ ہم لوگ بھی اسی شہر میں رہتے ہیں اور جہانگیر کے دشمن نہیں ہیں" میں نے اس کی پریشانی کم کرنے کے لیے شگفتہ لہجے میں اسے بہلایا۔

"تم اپنے چکروں میں گھرے رہتے ہو۔ تمہیں اتنا وقت ہی کہاں ملتا ہے کہ دوسروں کی خیر خبر لے سکو۔"

"فکر مت کرو۔ چند روز کے بعد فرصت ہی فرصت ہو گی اور تم دن رات ہم لوگوں کی صورتیں دیکھ دیکھ کر بیزار ہو جاؤ گی۔ یہ پریشانیاں اب اپنے آخری سانسوں پر ہیں۔ ان سے چھٹکارا ملنے ہی والا ہے۔"

"شاید کوئی آیا ہے!" اس کی بھرائی ہوئی آواز کے پس منظر میں مجھے ڈور بیل کی آواز بھی سنائی دی تھی۔ ذرا سے توقف کے بعد سلمیٰ سرگوشیانہ لہجے میں بولی "فون بند نہ کرنا۔ جہانگیر دیکھ لیں کہ کون آیا ہے؟"

اسی وقت میرے ایرفون پر کال کا اشارہ موصول ہونے لگا۔ میں نے ریسیور غزالہ کو تھمایا اور جلدی سے ایرفون اٹھا کر آن کر لیا۔ اس پر ارسل خان کی آواز آ رہی تھی۔

"جلدی آ جاؤ۔ میں نیچے تمہارا انتظار کر رہا ہوں" اس مختصر سی گفتگو میں فقرہ ادائی جگہ مکمل تھا اس لیے ارسل خان نے کال مجھے اوور کرنے کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی۔

"ہم آ رہے ہیں لیکن ایک بری خبر کے ساتھ..... جہانگیر کے گھر میں ایک مسلح آدمی گھس آیا تھا۔"

"یہ کب کا قصہ ہے؟" ارسل خان وہ خبر سن کر چونک پڑا تھا۔

"تھوڑی دیر پہلے کی بات ہے" یہ کہہ کر میں نے اسے پورا قصہ سنا دیا۔

"میرے آدمی پہنچ گئے ہیں تو فکر کرنے کی ضرورت نہیں لیکن یہ واقعہ تشویش ناک ہے۔ اسے بھی دیکھنا پڑے گا۔ فی الحال تم جلدی سے آ جاؤ۔ میں دن کے اجالے میں ہی یہ قصہ نمٹانا چاہ رہا ہوں۔"

"نہیں ہم آ رہے ہیں" میں نے ایرفون آف کر کے اپنی جیب میں ڈال لیا۔

غزالہ اس وقت بھی فون پر مصروف تھی۔ اس نے دوسری طرف کی بات سنتے ہوئے ماؤتھ پیس پر ہاتھ رکھ کر بتایا کہ ارسل خان کے دونوں آدمی جہانگیر کے گھر پہنچ چکے تھے۔ میں نے فضا میں ہاتھ لہرا کر اسے الوداع کہا اور تیزی سے دروازے کی طرف بڑھ گیا۔

نیچے ارسل خان سولجین نمبر پلیٹ والی ایک پرانی کار کی ڈرائیونگ سیٹ پر ہمارا منتظر تھا۔ میرے لیے یہ منظر غیر متوقع تھا۔ میرا خیال تھا کہ وہ اپنی دفتری جیپ میں آدمیوں کو ساتھ لایا ہو گا۔

میں اس کے برابر والی سیٹ پر بیٹھ گیا۔ سلطان شاہ نے عقبی نشست سنبھال لی۔

"اکیلے اور اس کھٹارا سی گاڑی میں آئے ہو؟" میں نے جھنجھلا کر ہی کہا۔

"تم بھول رہے ہو کہ ہم کسی فرض کی ادائیگی کے لیے نہیں بلکہ اغوا برائے تاوان کی واردات کرنے جا رہے ہیں۔ تیاری بھی اسی طرح کی گئی ہے" اس نے میری مایوسی سے لطف اندوز ہوتے ہوئے کہا۔

"شاید اسی لیے بھیڑ بھاڑ بھی نظر نہیں آ رہی" سلطان شاہ نے تبصرہ کیا۔

"ایک تخریب پسند سیاست دان کو اغوا کرنے کے لیے ہم تین ہی کافی ہیں" وہ بولا۔

"تخریب پسند سیاست دان نہیں، دراصل ایجنڈا کا معاون کہو" میں نے اس کی تصحیح کرتے ہوئے کہا "اور پھر وہ اکیلا نہیں ہے۔ اس کی رہائش کے گھر میں مسلح آدمی بھی موجود ہیں۔"

"میرے تین آدمی پہلے ہی وہاں پہنچے ہوئے ہیں۔ مزید دو افراد راستے میں ہوں گے۔ اب یہ پانچوں صرف باہر پہرا دیں گے اور ہمیں کور فراہم کریں گے۔ اندر جانے کی راہ ہم خود تلاش کریں گے۔"

"اس بارے میں تم نے کیا سوچا ہے؟" میں نے آہستہ سے پوچھا۔

"کچھ بھی نہیں۔ گھر کا چکر لگانے کے بعد کچھ سوچا جائے گا" اس نے اطمینان سے کہا۔

میرا جی چاہا کہ اس سے کہوں کہ پھر وہ خودکشی کرنے کے موڈ میں نظر آ رہا ہے مگر میں خاموش رہا۔ وہ ایک مہم کی رہنمائی اپنے سر لے رہا تھا۔ ایسے موقع پر میں اس کی حوصلہ شکنی نہیں کرنا چاہتا تھا۔

"گوشہ روڈ ایک پرسکون رہائشی علاقہ ہے" میں نے کچھ دیر کی خاموشی کے بعد کہا "وہاں بڑے مکانات میں صاحب ثروت لوگ

رہتے ہیں۔ میرا اندازہ ہے کہ ہم تجی مراد کے ملازموں کے روپ میں جائیں تو ہمیں آسانی سے اندر تک رسائی مل جائے گی۔ اس کے آدمی کوئی مزاحمت نہیں کریں گے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" وہ سر ہلاتے ہوئے بولا "آدمی کسی بند کمرے میں پڑا ہوا ہوگا۔ اس کے آدمیوں کو اس سے رابطہ کرنے میں دیر لگے گی۔ ہو سکتا ہے کہ وہ ہمیں زرا تنگ کرنے میں بھی کامیاب ہو جائیں۔"

"وہیں سے ہم اپنا کھیل شروع کریں گے" سلطان شاہ نے لقمہ دیا۔

بات طے ہو گئی۔ گاڑی میں خاموشی چھا گئی۔ میں نے اپنے لیے سگریٹ سلگائی۔

پی آئی ڈی سی والے بالائی زمینی راستے پل کو عبور کرنے کے بعد ارسل خان نے گاڑی داہنی طرف موڑ لی۔ چند منٹوں بعد ہم پُرسکون رہائشی علاقے کی کشادہ سڑکوں پر تھے۔

مطلوبہ مکان کے سامنے سے گزرتے ہوئے ارسل خان نے کار کی رفتار دھیمی کر لی۔ اس کی متجسسانہ نظریں سڑک کے ساتھ ہی گردوپیش کا جائزہ بھی لے رہی تھیں۔ شاید اسے اپنے آدمیوں کی تلاش تھی۔

وہ مکان کے سامنے سے گزر کر کافی آگے تک نکلتا چلا گیا پھر اس نے گاڑی واپس گھمائی اور دوبارہ اسی طرف چل پڑا جدھر سے ہو کر وہاں تک آیا تھا۔

اس بار ارسل خان کے دو آدمیوں نے اپنی پوشیدہ کمین گاہوں سے نکل کر اسے غیر محسوس اشاروں میں تسلی بخش صورت حال کی خبر دی۔ ارسل خان کے چہرے پر اطمینان پھیل گیا۔ اس نے اپنی گاڑی موڑ کر مطلوبہ مکان کے پھاٹک کے سامنے روک دی اور ہارن بجایا۔

چند لمحوں بعد چوبی پھاٹک چرچراہٹ کی تیز آواز کے ساتھ قدرے کھلے اور ان کے درمیان سے ایک چست رتوانا نوجوان نکل کر الجھے الجھے انداز میں ارسل خان کی طرف بڑھا۔ میری متلاشی نظریں اس کا گہرا جائزہ لے رہی تھیں۔ بظاہر اس کے جسم پر کوئی ہتھیار نہیں سجا ہوا تھا لیکن اس کی قمیص کی لٹکتی ہوئی داہنی جیب اعلان کر رہی تھی کہ وہ نہتا نہیں تھا۔

وہ اپنی عمر اور وضع قطع سے چوکیدار نہیں لگ رہا تھا۔ میرا قیاس تھا کہ وہ تجی مراد کے محافظوں میں سے ایک تھا جو اپنے مالک کی بخشی کوٹھی کے لحاظ میں پھاٹک سے لگ کر اپنا فرض انجام دے رہا تھا۔

"پھاٹک کھولو۔ تجی مراد سے ملنا ہے" اس کے قریب آنے پر ارسل خان نے خشک اور کھردرے لہجے میں کہا۔

"صاحب اندر نہیں رہتا" اس نے ہچکچاتے ہوئے کہا۔ صاف نظر آ رہا تھا کہ وہ ارسل خان کے تحکمانہ لہجے سے مرعوب ہو چکا تھا۔

"مجھے معلوم ہے" ارسل خان نے بگڑ کر کہا "مگر اس نے خود مجھے یہاں بلایا ہے۔ جا کر اسے بتاؤ کہ رحیمن غلام علی ان سے ملنے آیا ہے۔ وہ مہمان کو بلا کر بے عزتی کرنا ہے تو میں چلا جاؤں گا۔"

"صاحب مجھے نہیں معلوم تھا کہ اس نے تم کو بلایا ہے" وہ گھبراتے ہوئے بولا "تم گاڑی اندر لے کر چلو۔ میں اسے خبر کرتا ہوں۔ ویسے صاحب تو اوپر کسی سے نہیں ملتا۔"

ہم میں سے کسی کو تجی مراد کے معمولات سے کوئی دلچسپی نہیں تھی۔ ہمارے لیے اتنا کافی تھا کہ اس نے فوراً ہی پھاٹک کھول دیا تھا۔ ارسل خان نے بے نیازی سے گاڑی یوں احاطے میں بڑھائی جیسے وہ خود اسی کا گھر ہو۔ میں نے دیکھا کہ بنگلے کی پورچ کے سامنے میں تجی مراد کی جیپ موجود تھی۔

اس سے زیادہ اہم بات یہ تھی کہ کھلے ہوئے پھاٹک کے قریب ایک مسلح محافظ موجود تھا۔ ایک کلاشنکوف اس کے شانے سے لٹکی ہوئی تھی' دوسری اس کے ہاتھ میں تھی۔ شاید پھاٹک کھولنے والے نے باہر جانے سے پہلے اپنی کلاشنکوف بھی اسے تھما دی تھی۔

دوہرے ہتھیاروں والا ہماری گاڑی کے پیچھے پیچھے آیا۔ اس کے ساتھی نے بھی پھاٹک بند کر کے دوڑ لگائی تو میرا دل باغ باغ ہو گیا۔ ان دونوں کی آمد سے ظاہر ہو رہا تھا کہ پھاٹک پر انٹرکام کی سہولت موجود نہیں تھی۔ وہ اندر جا کر ہی اپنے مالک کی مرضی معلوم کر سکتے تھے۔

"جلدی اترو" یہ کہہ کر میں کار سے نیچے آ گیا۔ دونوں نے میری تقلید کی۔

دوہرے ہتھیار والے نے اپنے ساتھی کی کلاشنکوف اسے راستے ہی میں لوٹا دی جو اس نے اپنے شانے سے لٹکا لی۔ ان میں سے ایک ہمارے قریب ٹھہر گیا۔ دوسرا میرے قریب سے گزرا ہی تھا کہ میں نے اس کی کلاشنکوف کی نال پکڑ کر ایک تیز جھٹکے سے اسے اس کے بازو سے نکال لیا۔

میں نے وہ کارروائی بجلی کی سی سرعت سے کی تھی مگر دوسرے نے فوراً ہی اپنی رائفل کے دستے پر ہاتھ ڈال دیا تھا۔ اس سے آگے اسے کوئی مہلت نہیں مل سکی۔ ارسل خان حرکت میں آیا اور اس کا آہنی مکا داہنی طرف سے اس کی کنپٹی پر پڑا کہ وہ تیورا کر ڈھیر ہو گیا۔ ارسل خان نے اس کی کلاشنکوف پر قبضہ کر لیا۔ لمحہ بھر بعد ہم چاروں اس طرح کھڑے ہوئے تھے جیسے کچھ ہوا ہی نہ ہو۔

"زرا بھی آواز نکالی تو بدن چھلنی کر دوں گا" میں نے اپنے شکار کے پہلو میں اسی کی کلاشنکوف کی نال چبھاتے ہوئے کہا پھر سلطان شاہ کو ہدایت دی "اس کی قمیص کی داہنی جیب وزنی ہے۔ زرا اسے بھی خالی کر دو۔ اب یہی ہم کو تجی مراد تک لے جائے گا۔"

سلطان شاہ نے بڑھ کر اس کی جیب سے چھوٹے بور کا بھرا ہوا ریوالور نکال لیا۔ بالکل نہتا ہو جانے پر اس کا چہرہ خوف سے زرد پڑ گیا اور وہ اپنے ہونٹوں پر زبان پھیرنے لگا۔

"اندر چل کر ڈرائیور کو بلاؤ!" میں نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر سرد آواز میں کہا "ہم کسی کو نہیں مارنا چاہتے۔۔۔ ہمارا معاملہ تمہارے صاحب سے ہے۔ جو درمیان میں آئے گا، مارا جائے گا۔ مجبوری میں ہم لوگ خون خرابے سے بھی نہیں گھبراتے۔"

"وہ۔۔۔ وہ اندر سویا پڑا ہوگا" اس نے ہکلاتے ہوئے کہا۔

"اندر اور کون ہے؟" میں نے اسے کلاشنکوف کی نال سے دھکاتے ہوئے پوچھا۔

"جی، صاحب اور اس کی عورت ہے" اس کی آنکھیں خوف سے پھیلی ہوئی تھیں۔

وہ اطلاعات حوصلہ افزا تھیں۔ اگر وہ جھوٹ نہیں بول رہا تھا تو ہم معرکہ تقریباً سر کر چکے تھے۔

اس نے ہمارے لیے ڈرائنگ روم کا دروازہ کھولا اور ہمیں کسی کے ہلکے خراٹوں کا شور سنائی دینے لگا۔ علی مراد کا ڈرائیور کسی مردہ چیل کی طرح ایک سنگل صوفے پر چت پڑا سو رہا تھا۔

"ہم زیادہ ماہر ہو" میں نے اول خان سے کہا "اس کی نیند ذرا لمبی کر دو۔"

اول خان نے اس بار بھی اپنی بے پناہ مہارت کا ایسا بھرپور مظاہرہ کیا کہ اس کا مکا لگنے کے بعد سوئے ہوئے ڈرائیور کے تھلتھلے بدن نے ایک تیز جھرجھری لی اور پہلے سے زیادہ پرسکون ہو گیا۔

"اب ہمیں تمہارے صاحب سے ملاقات کرنی ہے" ہمیں اس کے پاس لے چلو!"

"تت۔۔۔ تم کون لوگ ہو؟" وہ گویا عالم سکرات سے ہوش میں آتے ہوئے رندھی ہوئی آواز میں بولا "تم صاحب کے دوست نہیں ہو۔۔۔ وہ میرا پچھا کرا دے گا، میرے اوپر رحم کرو۔"

"ہم تمہارے صاحب کو ایسی جگہ لے جا رہے ہیں جہاں اسے اس کی پسند کی ہر چیز ملے گی۔ ہمیں دو کروڑ روپے کی ضرورت ہے" وہ ملیں گے تو تمہیں تمہارا صاحب واپس مل جائے گا۔۔۔ شاباش! اب جلدی سے چل پڑو۔۔۔ بہت کرو۔۔۔ ہمارا وقت برباد کرو گے تو تمہارا حشر بھی اپنے ساتھیوں جیسا ہوگا۔ تمہارے صاحب کو ہم خود ڈھونڈ لیں گے۔ ہمارے علم میں ہے کہ وہ شراب پی کر عورت کے کمرے میں پڑا ہوا ہوگا۔"

وہ اپنے ظاہری جثے اور ڈیل ڈول کے باوجود بہت بودا اور بے ہمت ثابت ہوا۔ اس نے روتے اور گڑگڑاتے ہوئے اول خان کے پیروں میں گرنے کی کوشش کی مگر اول خان نے اسے بالوں سے کھینچ کر قدموں پر کھڑا کر دیا۔ اس دوران میں سلطان شاہ ایک طرف رکھے ہوئے فون کا جائزہ لے کر مطمئن ہو چکا تھا کہ اول خان کے انجرانس رستے نے ہمارے پہنچنے سے پہلے تار کاٹ کر اسے ناکارہ کر دیا تھا۔

اسے ٹرانزسپورٹ کرنے کا حکم پہلے ہی دیا جا چکا تھا۔ اس کی پسلیوں میں دو گھونسے لگے تو وہ بس تلملا کر رہ گیا اور پھر کسی حاملہ عورت کی طرح دھیرے دھیرے مکان کے اندرونی حصے کی طرف چل دیا۔

ایک بند دروازے کے سامنے رک کر اس نے رحم طلب نظروں سے ہماری طرف دیکھا۔ تین سفاک چہرے، دو کلاشنکوفیں اور ایک عجیب بے آواز ریوالور اس کی طرف نگراں تھے۔

اس نے کانپتے ہوئے ہاتھ سے بند دروازے کے چوبی پٹ پر ہلکی سی دستک دی۔

"کون ہے؟" اندر سے ایک برہم اور مترنم نسوانی آواز سنائی دی۔

"صاحب کو بھیجو۔۔۔ اس کا ملاقاتی آیا ہے" محافظ کی آواز سے جھجک برس رہی تھی۔

"دفع ہو جاؤ۔ صاحب سو رہا ہے۔ وہ یہاں کسی سے نہیں ملے گا" اندر والی لڑکی یا عورت غصے میں آپے سے باہر ہو کر چیخنے لگی۔

سلطان شاہ کے تیور بگڑ گئے۔ اس نے پوری قوت سے دروازے پر لات رسید کی۔ دروازہ اندر سے بولٹ نہیں تھا۔ وہ اتنی تیزی سے اور اتنی دور تک اندر گیا کہ چوکھٹ میں لگے ہوئے آہنی قبضوں کی کیلیں تک چرچرا کر قدرے باہر نکل آئیں۔

وہ بہت خوش شکل اور سبک اندام لڑکی تھی۔ غصے کی سرخی سے خوف کی زردی میں ڈھلتے ہوئے رنگوں نے اس کے چہرے کا فسوں کچھ اور ہی بڑھا دیا تھا۔ اس کے بدن پر ناکافی لباس تھا۔ اس نے بے ساختہ ایک چادر اپنے بدن پر کھینچ لی اور مسہری کے سرہانے پر سمٹ گئی۔

ہتھیار بدست اجنبی چہروں کو اپنے خلوت کدے میں دورانہ وار داخل ہوتے دیکھ کر وہ بری طرح دہشت زدہ ہو گئی تھی اور اس کا بدن کانپنے لگا تھا۔ دروازہ کھلنے کا تیز دھماکا سن کر مسہری پر موجود مرد بھی اٹھ گیا تھا۔ وہ ادھیڑ عمر کا خوب رو شخص تھا۔ شراب کے خمار میں ڈوبی ہوئی بڑی بڑی آنکھوں کی سرخی نے اس کی مردانہ وجاہت میں کوئی قابل قدر اضافہ نہیں کیا تھا۔ اس کے بغیر بھی وہ خاصا وجیہہ مرد تھا۔

"کیا ہے؟" وہ مسہری پر بیٹھے بیٹھے کچھ نہ سمجھنے والے انداز میں دہاڑا "یہ کیا ہو رہا ہے؟"

"ناٹک۔۔۔ ناٹک ہو رہا ہے" سلطان شاہ نے اس کی کنپٹی پر ریوالور کی نال رکھ کر کہا۔

سرد لوہے کے لمس کو اس نے مدہوشی کے عالم میں بھی پہچان لیا تھا اور کسی کے کچھ کہنے سننے سے پہلے بیٹھے ہی بیٹھے اپنے دونوں ہاتھ اوپر اٹھا لیے۔

لڑکی نے وہ منظر دیکھا اور شاید علی مراد کی کنپٹی سے چپکے ہوئے گرم گرم اور زندہ لہو کا تصور کر کے ایک گھٹی گھٹی چیخ ماری اور بے

ہوش ہو گئی۔

"تو میں جو چاہتے ہو وہ لے جاؤ لیکن لڑکی کو ہاتھ نہ لگانا" تخی مراد نے بھکی بھکی مگر تیکھی آواز میں کہا "میں وعدہ کرتا ہوں کہ پولیس کو خبر نہیں کروں گا۔"

میں نے سر کی جنبش سے اشارہ دیا۔ سلطان شاہ نے پھرتی سے ریوالور فضا میں اچھال کر اس کی پھسلی ہوئی بے ڈول نال اپنی گرفت میں لی اور ریوالور کا بھاری دستہ تخی مراد کی کنپٹی پر رسید کر دیا۔ اس گراں ڈیل مفرور نے اندھوں کی طرح فضا میں ہاتھ لہرائے اور پھر بستر پر ہی لڑھک گیا۔

ٹھیک اسی لمحے ازل خان نے اپنے قریب کھڑے ہوئے محافظ کو گہری بے ہوشی کی سنسناتی ہوئی دلدلوں میں غرق کر دیا تھا۔ چادر میں لپٹی ہوئی لڑکی پہلے ہی بیٹھے بیٹھے بے ہوش ہو چکی تھی۔ وہ ایک عجیب و غریب تجربہ تھا۔ ہم کل تین نفوس تھے مگر ہم نے کوئی گولی چلائے بغیر اپنی مرضی کے عین مطابق بے ہوش کر دیا تھا۔

میں تخی مراد کو باہر لے جانے میں سلطان شاہ کی مدد کرنی چاہتا تھا لیکن اس وزنی جسم کو ہاتھ پیروں سے لٹکا کر دور تک لے جانا بہت دشوار تھا۔ سلطان شاہ نے ہم دونوں کی مدد سے اسے اپنے شانے پر لادا اور توازن درست کرنے کے بعد آہستہ آہستہ باہر چل دیا۔

ازل خان ال غنیمت میں ہاتھ آئے ہوئے ہتھیاروں سے کبھی دستبردار نہیں ہوتا تھا۔ اس نے دونوں کلاشنکوفیں اور چھوٹے بور کا ریوالور گاڑی کی ڈکی میں ڈال دیا۔ سلطان شاہ ہمارے بعد باہر آیا تو تخی مراد کے بے ہوش وجود کو پچھلی نشست اور پائیدان پر ڈال دیا گیا۔

"بہت بھاری اور لمبا چوڑا ہے" سلطان شاہ تقریباً ہانپتے ہوئے بولا۔

"گناہوں کا بوجھ زیادہ ہے" ازل خان نے کہا "ایک دو روز میں ہلکا ہو جائے گا۔"

پھاٹک کھول کر گاڑی باہر نکالی گئی۔ سلطان شاہ نے پھاٹک کے پٹ ملائے اور اگلی سیٹ پر بیٹھ گیا۔ ازل خان نے اپنا ہاتھ کھڑکی سے باہر نکال کر فضا میں بلند کیا تو میں نے سمجھ لیا کہ وہ اپنے آدمیوں کو کسی قسم کا اشارہ کر رہا تھا۔

ہمارا واپسی کا سفر شروع ہو چکا تھا۔ مجھے یقین تھا کہ تخی مراد کے اغوا کی خبر پورے شہر تو کیا ملک بھر میں ہلچل مچا دے گی۔

"یہ بہت زیادہ لمبے میں ہے۔ میرا خیال ہے کہ آج یہ سیدھی بات نہیں کرے گا" ازل خان نے رائے ظاہر کی "یہ کام کل کے لیے ملتوی کر دیا جائے تو زیادہ مناسب ہو گا۔"

"ہوش میں آنے تک اس کا سارا نشہ ہرن ہو چکا ہو گا۔ اسے اپنے حفاظتی نظام اور شاید ساکھ پر اتنا گھمنڈ تھا کہ اس نے اپنے کمرے کا دروازہ بولٹ کرنے کی ضرورت بھی محسوس نہیں کی تھی ہے۔"

"یہ تمہاری تجویز کا کمال تھا" ازل خان نے کہا "ہم زبردستی کے مہمان بن کر نہ جاتے تو ہمیں اتنی خاموشی سے اس کے سر پر پہنچنے کا موقع نہیں مل سکتا تھا۔ اس کے محافظ پھاٹک پر ہی مزاحمت شروع کر دیتے۔ ایک آدھ گولی چلتی اور تخی مراد ہوشیار ہو جاتا۔ گولی کی آواز تو ایسی بھیانک ہوتی ہے کہ اس سے شہر ہی نہیں جنگل کے وحشی حیوان تک دہشت زدہ ہو کر میلوں دور تک بھاگتے چلے جاتے ہیں۔"

"وقت اور موقع میسر ہو تو میں سوچے سمجھے بغیر قدم اٹھانے سے گریز کرتا ہوں اسی لیے تم سے تھوڑی سی تجویز چھیڑ کر دی تھی ورنہ وہی کیا جاتا جو تم نے سوچا ہوا تھا۔"

"میں تمہیں یہی تو بتا رہا ہوں کہ میں نے کچھ بھی نہیں سوچا تھا" اس نے زور دے کر کہا "میرے لاشعور میں یہ بات جم گئی تھی کہ تخی مراد میرے ہاتھ نہیں آ سکے گا۔ ہنگامہ ہو گا تو وہ بدنامی سے بچنے کے لیے وہاں سے کسی نہ کسی طرح نکل بھاگے گا اور میرے آدمی کہیں نہ کہیں اسے گھیر کر پکڑ لیں گے۔"

"اوہ!" میں ہنس پڑا "اسی لیے تم نے اندر کے بجائے باہر کے انتظامات پر بہت زیادہ زور دیا ہوا تھا۔ اسے خوف زدہ کر کے باہر نکالنے اور پھر گھیرنے میں بات پورے شہر میں جنگل کی آگ کی طرح پھیل جاتی۔ اب اس کا محافظ ہوش میں آ کر رو رو کر روتے ہوئے اوباش کی کہانی سنائے گا تو اس کے خیر خواہ اس خبر کو پوری طرح دبانے کی کوشش کریں گے۔ سب جانتے ہیں کہ تاوان کے لیے اغوا کرنے والے پیچیدہ واردات اور مخبروں کی رازداری کے سلسلے میں بہت حساس ہوتے ہیں۔ رازداری برقرار نہ رکھی جائے تو وہ مغوی کو مار بھی دیتے ہیں۔"

"تم چاہو تو میں تمہیں گھر پر اتار دوں۔ تم کل میرے پاس آ سکتے ہو؟"

"نہیں۔ شکار ہاتھ آ جانے کے بعد اب میں اس کھیل کا انجام بھی دیکھنا چاہتا ہوں۔"

"تمہاری مرضی!" ازل خان نے یہ کہہ کر گاڑی کی رفتار تیز کر دی۔

"پتا نہیں جہانگیر والے فتنے کا کیا بنا ہو گا؟" اچانک سلطان شاہ اونچی آواز میں بڑبڑایا۔

"فکر نہ کرو۔ میرے آدمیوں نے اس قیدی کو بھی اسٹیشن نمبر پہنچا دیا ہو گا" ازل خان نے پورے اطمینان سے کہا۔ "تخی مراد ہوش میں آئے یا نہ آئے" اس سے پوچھ گچھ ہو جائے گی۔"

"سہراب گوٹھ سے آگے چلے جانے کے بعد بھی تمہارا فرنٹ اسٹیشن نمبری کہلاتا ہے؟" سلطان شاہ نے پوچھا۔

"یہ جگہ کی نہیں، ہمارے یونٹ کی شناخت ہے" ازل خان نے وضاحت کی "ہم لوگ جہاں بھی پڑاؤ ڈال دیں وہی جگہ

اسٹیشن فور کہلانے لگے گی۔"

ازل خان نے اسٹیشن فور پہنچنے کے لیے شہر کے پُرہجوم راستوں کے بجائے متبادل راہ اختیار کی تھی تاکہ تقی مراد کے قبضے کی تشہیر نہ ہو۔ ایس ٹی ایف میں مکمل بحالی کے بعد اس کے کاغذات مکمل تھے اور وہ راستے کی کسی بھی رکاوٹ سے بہ آسانی گزر سکتا تھا لیکن وہ نہیں چاہتا تھا کہ یہ بات غیر متعلقہ لوگوں کے علم میں بھی آجائے کہ تقی مراد کو بے ہوشی کی حالت میں ایس ٹی ایف کے ایک اہل کار کی تحویل میں دیکھا گیا تھا۔

ازل خان نے جم کلارک وغیرہ سے فضا بہ کے دنوں میں مجھے اسٹیشن فور کے محل وقوع کے بارے میں بتایا تھا لیکن پھر حالات ایسی قلابازیاں کھاتے رہے کہ مجھے ادھر کا رخ کرنے کا موقع ہی نہیں مل سکا۔ اس اعتبار سے وہ اس سمت میں میرا پہلا سفر تھا۔

ازل خان نے سہراب گوٹھ اور اس کے مضافات میں خود رو درختوں کی طرح تیزی سے ابھرتی ہوئی عمارتوں کو بہت پیچھے چھوڑ کر ٹول پلازا سے کافی پہلے گاڑی بائیں طرف اتاری تو میرے سامنے جنگل نما میدان یا نیچے اونچے ٹیلے پھیلے ہوئے تھے۔ حد نظر تک کسی عمارت یا آبادی کا نام و نشان نہیں تھا۔

"میرا خیال تھا کہ اسٹیشن فور سپر ہائی وے سے ہزار پانچ سو گز دور ہوگا مگر یہاں تو ہر طرف اجاڑ ویرانہ پھیلا ہوا ہے اور ہر طرف دھول اڑ رہی ہے۔ ہم کدھر جا رہے ہیں؟"

"یہ پورا راستہ کچا اور ناہموار ہے۔ نئے فرد کے لیے تھوڑی دیر میں ہر سمت یکساں ہو جاتی ہے کیونکہ سپر ہائی وے ٹیلوں کی اوٹ میں نظروں سے اوجھل ہو جاتی ہے۔ جب تک سڑک نظر آتی رہے فرد کو اندازہ رہتا ہے کہ وہ کدھر جا رہا ہے لیکن ٹیلے حائل ہونے کے بعد سارے انداز سے دھرے رہ جاتے ہیں۔"

پرانی گاڑی بلکی رفتار سے تیز جھٹکے اور ہچکولے کھاتی ہوئی آگے بڑھ رہی تھی مگر ازل خان ان صعوبتوں سے بے پروا بہت خوش نظر آ رہا تھا۔

"حیرت ہے کہ کراچی کے مضافات میں ایسے ویرانے بھی موجود ہیں۔" میں نے کہا۔

"چند برسوں کی بات ہے پھر یہاں بھی عمارتیں اُگنے لگیں گی۔" اس نے جواب دیا۔ "ہو سکتا ہے کہ شہر کے بے ہنگم پھیلاؤ کے بانیوں نے ابھی سے ان مجوزہ زمینوں کا لین دین شروع کیا ہوا ہو۔"

"تم نے یہ ابھی تک نہیں بتایا کہ اسٹیشن فور سپر ہائی وے سے کتنی دور ہے؟"

"پانچ چھ کلو میٹر سمجھ لو۔ بس وہ اپنے وجود میں ایک الگ تھلگ دنیا ہے۔"

"چھ کلو میٹر کے سفر میں اس پرانی کار کے آدھے پرزے تو شاید راستے ہی میں گر جائیں گے۔" سلطان شاہ کے دہانے سے پُرتشویش آواز برآمد ہوئی۔

ازل خان نے ایک جاندار قہقہہ لگایا اور کہا "اس گاڑی کی ظاہری حالت پر نہ جاؤ۔ یہ اتنی پرانی نہیں ہے جتنی نظر آتی ہے۔ یہ اسی راستے پر مہینوں چل سکتی ہے۔"

"ظاہر ہے کہ مہینوں سے چل ہی رہی ہوگی۔" وہ بولا "لیکن اب اس کا شہر میں دیکھا جانا خطرناک ہوگا۔ تقی مراد کے محافظوں نے نمبر کے ساتھ اس کا ماڈل وغیرہ بھی ذہن نشین کر لیا ہوگا۔"

"تمہاری اطلاع کے لیے عرض ہے کہ یہ اس راستے پر اس گاڑی کا پہلا سفر ہے اور واپسی میں آخری سفر ہوگا۔ یہ چوری کی گاڑی ہے اور اس وقت جعلی نمبر پلیٹ پر چل رہی ہے۔ ہمارے اسٹیشن فور پہنچنے کے بعد میرا کوئی فرد اس گاڑی کو اصلی نمبر پلیٹ کے ساتھ شہر میں لاوارث چھوڑ دے گا اور یہ جلدی اپنے اصل مالک تک پہنچ جائے گی۔ کھیلنے کے کاموں میں میں بہت محتاط رہتا ہوں۔"

وقت کے اعتبار سے وہ سفر چند منٹ سے زیادہ طویل نہیں تھا لیکن کچے اور ناہموار راستے کی وجہ سے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے ہم گھنٹوں سے اسی حالت میں سفر کر رہے ہوں۔

خدا خدا کر کے مغرب میں ڈوبتے ہوئے سورج کی کمزور نارنجی شعاعوں میں ان بیرکوں کے ہیولے نظر آنے لگے جنہیں اسٹیشن نائن فورس والوں نے آباد کیا تھا۔ شہر، شہری سہولتوں اور آبادی سے دور اس ویرانے میں وہ لوگ خاموشی اور استقامت سے ملک و قوم کی بے مثال خدمات سر انجام دے رہے تھے۔ لطف کی بات یہ بھی رہی جو کارنامے انجام دیتے تھے ان کا چرچا نہیں ہوتا تھا اور اگر کبھی کسی مجبوری کی وجہ سے کوئی خبر باہر نکل بھی جاتی تھی تو ایس ٹی ایف کے وجود کی رازداری برقرار رکھنے کے لیے اس کارنامے کا سہرا فوراً کسی اور کے سر منڈھ دیا جاتا تھا۔

بیرک نظر آتے ہی مجھے اپنے بے قراری کے احساس پر ندامت ہونے لگی۔ وہ لوگ شب و روز اسی مشقت سے دوچار تھے اور میں چند منٹ کے ایک ہی سفر میں بیزار ہو گیا تھا۔

قریب پہنچ کر میری ساری کوفت اور کلفت ایک بے نام سی خوشی میں ڈھل گئی۔

ان بیرکوں کو دیکھ کر کوئی نہیں کہہ سکتا تھا کہ چند مہینے پہلے وہ ویران اور غیر آباد رہے ہوں گے۔ ان پر تازہ چونے کی رنگت اس وقت بھی برقرار تھی۔ سادہ کپڑوں اور سفید بنیانوں کے ساتھ خاکی پتلونوں میں ملبوس جوان و چوبند لوگوں کی چہل پہل وہاں جنگل میں منگل کا سماں باندھ رہی تھی۔ زمین پر چونے اور پتھروں کی مدد سے راستے اور حصے بنائے ہوئے تھے۔ ویسے ہی ایک بڑے مستطیل میں یونٹ فورس کی گاڑیاں ترتیب کے ساتھ قطار میں کھڑی ہوئی تھیں۔

ازل خان راستے میں اشاروں سے اپنے ہم پیشہ ساتھیوں کے سلام قبول کرتا ہوا اور سیاہی بیرک تک پہنچا اور وہاں گاڑی روک کر نیچے اتر گیا۔ اس کے ذاتی عملے کے تین افراد فوراً اس کے پاس آ پہنچے۔

اوّل خان انہیں نجی سراو کے بارے میں ہدایات دے کر برآمدے سے گزر کر اپنے دفتر میں چلا گیا۔ ہم دونوں اس کے پیچھے تھے۔ اوّل خان کے دفتر میں فون اور برقی آلات کے ساتھ بلب وغیرہ دیکھ کر میں حیران رہ گیا اور اس بارے میں سوال کرنے سے باز نہ رہ سکا۔

"ہنگامی ضرورتوں کے لیے ہمارے پاس سولر جنریٹر بھی ہے لیکن یہاں سے گزرنے والی ہائی ٹینشن لائنوں سے چھوٹے ٹرانسفارمر کے ذریعے ہماری ضروریات پوری کی جا رہی ہیں۔ یہ کام مہنگا اور خطرناک ہے مگر ناگزیر بھی ہے۔ فون کے لیے ہمیں وائرلیس سسٹم کے ذریعے دو لائنیں مل گئی ہیں جو کام چلانے کے لیے کافی ہیں۔ کھمبوں اور تاروں کا جال نہ ہونے کی وجہ سے یہ سہولتیں کسی کو بھی الجھن میں ڈالنے کے لیے کافی ہیں۔" اوّل خان نے اپنی کرسی سنبھال کر بتایا۔

"تمہارے لیے شہر کے مقابلے میں یہ جگہ ہر طرح بہتر اور محفوظ ہے۔" سلطان شاہ نے بزرگانہ سنجیدگی سے کہا "شہر والی عمارت پر تو تیرے دن حملے ہوتے رہتے تھے۔ یہاں کوئی نہیں پھٹک سکتا۔"

"یہاں سے سرحد بھی دور ہے۔ ہمارے تین آدمی ہر وقت نگرانی پر رہتے ہیں لیکن آج کل جیسے دشمنوں سے پالا پڑا ہوا ہے، وہ کسی شب بیلی کاپٹروں کے ذریعے حملے سے سب کچھ فنا کر سکتے ہیں۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ کے ٹائیگر جیسا دشمن ادھر کا رخ بھی کر سکتا ہے۔" میں نے کہا۔

اوّل خان مسکرا کر رہ گیا اور اپنی کرسی کی پشت گاہ سے ٹیک لگا کر دھیرے دھیرے جھولنے لگا۔

"بی بی زوجہ کو فون کر کے کامیابی کی اطلاع دے دو۔" سلطان شاہ نے مجھے یاد دلایا "نجی سراو کے نام کی اتنی دھوم ہے کہ وہ بے چاری پریشان ہو رہی ہوگی۔"

"بی بی بہن کے لیے تمہاری پریشانی قابلِ فہم ہے۔" میرے جواب نے اسے نادم سا کر دیا۔

اوّل خان نے فون میری طرف سرکا دیا اور خود انٹرکام پر کسی سے بات کرنے لگا۔

"تم کہاں پہنچے ہوئے ہو؟" ویرا نے فون پر میری آواز پہچانتے ہی سوال داغ دیا۔ دوسری گھنٹی پر اسی نے فون اٹھایا تھا "حالات کس رخ پر جا رہے ہیں؟"

"سب ٹھیک ہے۔ ہم جس مہمان کو لینے گئے تھے، اسے کسی دقت کے بغیر اپنے ساتھ لے آئے ہیں۔ ہم اس وقت اوّل خان کے ساتھ اس کے دفتر میں بیٹھے چائے کے منتظر ہیں۔" میں نے کہا۔

"وہاں تمہیں چائے ہی مل سکتی ہے۔ یہاں ہوتے تو جشن کر سکتے تھے۔ میں نے ابھی شام کا پہلا گلاس تیار کیا ہے۔ تمہارے نام کا بھی ایک پی لوں گی۔" ویرا اس وقت خوشگوار موڈ میں معلوم ہوتی تھی۔

"غزالہ کو بلاؤ۔ میں اس سے بات کرنی چاہتا ہوں۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔

"حیرت کی بات ہے کہ تمہارے گھر پر نہ ہونے کے باوجود وہ غسل کر رہی ہے۔"

"ویرا!" میں نے غرا کر کہا "بعض اوقات تم بے ہودگی پر مائل ہونے لگتی ہو۔"

"اگر تم غسل کو بے ہودگی سمجھتے ہو تو میں ابھی غزالہ کو باہر بلا سکتی ہوں۔"

"اردو کے دس پانچ محاورے سیکھ کر تم ہر ایک سے الجھنے لگی ہو۔"

"میری اطالوی اردو سے کہیں زیادہ کمزور ہے لیکن تمہیں معلوم ہے کہ ظفر کے روپ میں میں نے ہی البرٹو ویلیسا کی موجودگی دریافت کی تھی ورنہ وہ آج بھی اوّل خان کی جگہ پر ادھار ہوتا۔"

"غزالہ کو بتا دینا کہ ہماری واپسی میں دیر بھی ہو سکتی ہے۔" میں نے بات مختصر کرنی چاہی مگر ویرا نے فوراً ہی جہانگیر کا ذکر چھیڑ دیا۔

وہ کہہ رہی تھی "تمہارے جانے کے بعد اس کے تین فون آ چکے ہیں۔ اس کے قیدی کو فورس والے لے گئے تھے۔ اس نے انہیں اپنے فلیٹ کا ایک کمرا دے دیا ہے۔ فی الحال وہاں ایک ہی رہ رہا ہے۔ دوسرا قیدی کو ٹھکانے لگانے کے بعد وہاں پہنچے گا۔ وہ تم سے بات کرنے کے لیے مرا جا رہا ہے۔ ہو سکے تو اسے فون کر لینا۔"

"اس کا قیدی بھی یہیں آنے والا ہے یا آ چکا ہے۔ اسے بھی دیکھ لوں گا۔"

"وہ آ چکا ہے!" اوّل خان نے میری بات سن کر لقمہ دیا۔ وہ انٹرکام پر گفتگو سے فارغ ہو چکا تھا۔

"اوّل خان کہہ رہا ہے کہ وہ آ چکا ہے۔" ویرا نے میری تصحیح ضروری سمجھی۔

"اس کا جواب میں نے بھی ابھی سنا ہے۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا۔

"میری نگاہ میں جہانگیر کا قیدی بہت اہم ہے۔ پہلے اسی کی جھاڑ پونچھ کر ڈالو۔ اگر وہ راس الیڈا کا آدمی نکلا تو سمجھ لو کہ ہمارے اردگرد کوئی بہت بھیانک مصیبت منڈلا رہی ہے۔ وہ اکیلا جہانگیر کے گھر سے واقف نہیں رہا ہوگا۔ اس کے ساتھیوں کو بھی اس کا علم ہوگا۔"

وہ بالکل ٹھیک کہہ رہی تھی۔ میں نے اس پہلو پر سرے سے غور ہی نہیں کیا تھا۔ اس کی واپسی نہ ہونے پر اس کے مشتعل ساتھی جہانگیر کے گھر پر دوسرا دھاوا بول سکتے تھے۔ ایسے کسی وار کو سہارنا جہانگیر کے بس سے باہر ہوتا۔ میں نے سوچا کہ اس

انہی پی ایف والوں کو اپنے فلیٹ میں جگہ دے کر اچھا ہی کیا تھا۔

"یہ سب پہلو میری نظروں میں آیا۔" میں نے اس کی دور اندیشی کی تعریف کرنے کے بجائے خشک لہجے میں کہا "جہانگیر کے خاندان میں بھی خطرات لاحق ہو سکتے ہیں۔ اگر یہ راس المیزا کا چکر ہے تو وہ آدمی میرا سراغ حاصل کرنے کے لیے جہانگیر کے گھر میں گھسا ہوگا۔ تم اتنی تو پی لینا کہ رات گئے کوئی ہنگامہ ہو تو بے خبر سوتی رہو۔"

"فکر نہ کرو۔ تمہاری غیر موجودگی میں میں خود کو غزالہ کا سرپرست تصور کرتی ہوں۔"

"کوئی اہم بات ہو تو مجھے فون کر لینا۔ میں جہانگیر سے بات کروں گا۔"

میں فون بند کر کے میز کی طرف متوجہ ہوا تو ہم تینوں کے لیے چائے آچکی تھی۔ اس کے ساتھ ایک پلیٹ میں بھاپ اڑاتے ہوئے گرم گرم سموسے بھی رکھے ہوئے تھے۔

"ہم تو خالی ہاتھ آئے تھے پھر اس ریرانے میں اتنے تازہ سموسے کہاں سے آ گئے؟"

میرے ہر ایسے سوال پر اول خان کے چہرے پر خوشی کی لہر دوڑ جاتی تھی جیسے وہ میری حیرت کو اپنی انتظامی صلاحیتوں کی تعریف تصور کرتا ہو۔ اس نے کہا "ہوٹل کا اپنا فریزر میں ہے جہاں شہر سے آنے جانے والے کبھی سنیکس رجسٹروں کو سدا تازہ رکھتے ہیں۔ ایسے گندے اور صبر آزما ماحول میں جوانوں کو اچھا کھانا بھی نہ ملے تو وہ زندگی سے بیزار ہونے لگتے ہیں۔ آخر کو انسان ہوں وقت کی روٹی کے لیے ہی سارے پاپڑ بیلتا ہے۔"

"دو وقت کی روٹی!" میں نے استہزائیہ لہجے میں کہا "تجی مراد سے پوچھنا پڑے گا کہ اس کے گھر کون سے فاقے ہو رہے تھے جو اسے راس المیزا کے لیے کام کرنے پر مجبور ہونا پڑا۔ اول خان صاحب! تم قناعت پسند اور سیدھے سادے آدمی ہو اس لیے دو وقت کی روٹی "تن کے لیے کپڑے" سر پہ سایہ اور در گزر من کی بات کرتے ہو۔ یہ دنیا تمہاری نہیں، ان لوگوں کی ہے جنہیں اپنی دولت گننے کی فرصت ہے نہ آسائشیں شمار کرنے کی مہلت مگر وہ پھر بھی زر و دولت بٹورنے کی ہوس میں مبتلا رہتے ہیں۔"

"تجی مراد خاصا سخت جان ہے۔" اس نے ایک اداس سی مسکراہٹ کے ساتھ کہا "اس کے ہوش میں آنے کے آثار نمودار ہو چلے ہیں۔ چائے پی کر دونوں قیدیوں کا جائزہ لیا جائے گا۔"

"جہانگیر کے گھر پکڑے جانے والے قیدی کا کیا حال ہے؟" میں نے چائے کا گھونٹ لے کر پوچھا۔

"فی الحال اس پر فرسٹ ڈگری چل رہی ہے لیکن عام مار پیٹ سے وہ زبان نہیں کھولے گا۔ پہلے اس نے کہا کہ وہ ایک پولیس مقابلے سے فرار ہو کر پناہ لینے کے لیے اس بلڈنگ میں گھسا تھا

لیکن وہ پولیس مقابلے کے بارے میں کوئی مربوط کہانی نہیں سنا سکا۔ دوران جھڑپے کے بعد اس نے بیان بدل دیا کہ وہ ڈکیتی کے ارادے سے جہانگیر کے گھر میں گیا تھا لیکن وہ ابھی تک یہ نہیں بتا سکا ہے کہ اسے جہانگیر کا نام کیسے معلوم ہوا۔ ڈاکو مال دیکھ کر گھروں میں گھستے ہیں، انہیں مالک مکان کے نام سے کوئی دلچسپی نہیں ہوتی۔"

"دلچسپ کیس ہے" میں نے کہا "میرا خیال ہے کہ ان دونوں کو یکجا کر لو۔ ذرا میں بھی ان پر ہلکی پھلکی ورزش کر لوں گا۔ ہاتھ پیر کھل جائیں گے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ دونوں ایک دوسرے کی حالت سے سراسیمہ ہوں گے۔ ایسے مجرموں کی خوش اداری کو ایک بار توڑ دیا جائے تو وہ سحر زدہ معمول کی طرح سب کچھ اگلتے چلے جاتے ہیں۔"

"حبیب طرکے ساتھ بالکل یہی ہوا تھا" سلطان شاہ بول پڑا۔ "وہ ایک خوں خوار درندے کی طرح مزاحمت پر تلا ہوا تھا لیکن ہم کو اس سے چنگل الگ ہوتے ہی اس کی ساری دلیری جھاگ کی طرح بیٹھ گئی اور ہم لوگوں کو کامیابی کا ایک نیا راستہ ملتا چلا گیا۔"

مجرموں سے بازپرس ہم تینوں کا محبوب مشغلہ تھا۔ یہ اور بات تھی کہ حالات کے تحت ہمیں اپنا یہ شوق پورا کرنے کے بہت کم مواقع ملتے تھے۔ ہمارے سامنے آنے والے بیشتر مجرم ایسے مستعد ہوتے تھے کہ ان کے کچھ کہے بغیر ان کے حساب کا دفتر ہمارے سامنے ہوتے تھے اور انہیں مارنا واجب ہو جاتا تھا۔ چائے کا دور ختم ہونے تک ہم اسی موضوع میں الجھے رہے۔ اول خان اپنے تجربات کا نچوڑ سناتا رہا۔ جواب آں غزل کے طور پر سلطان شاہ نے ایسے ایسے بھولے بسرے حوالے دیے کہ میں اس کی یادداشت پر حیران رہ گیا۔

چائے ختم کر کے ہم تینوں دفتر سے نکلے اور کمرے کی طرف چل دیے جہاں تجی مراد کو رکھا گیا تھا۔ راستے میں اول خان نے ایک آدمی کو ہدایت کی کہ سات نمبر والے قیدی کو بھی دو نمبر میں پہنچا دیا جائے۔

ہم کمرے میں داخل ہوئے تو تجی مراد دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھامے فرش پر اکڑوں بیٹھا ہوا تھا۔ کمرے میں ایک مسلح شخص کے ساتھ دو مرا تنومند نوجوان بھی موجود تھا۔ وہ دونوں تجی مراد کو کینہ توز نظروں سے گھور رہے تھے۔ آگے بڑھنے پر مجھے فرش پر وہ خون نظر آیا جو تجی مراد کے دہانے کے نیچے جمع تھا۔

وہ کھیل شروع ہو جانے کی ایک واضح نشانی تھی۔ تجی مراد کو نہ صرف ہوش آچکا تھا بلکہ وہ تشدد کی اذیت کو محسوس کرنے کے قابل بھی ہو چکا تھا۔ اس نے ہمارے قدموں کی چاپ سن کر بھی سر نہیں اٹھایا بلکہ اسی حالت میں بیٹھا خون فرش پر تھوکتا رہا۔

"تجی مراد!" اول خان نے ڈپٹ کر اسے مخاطب کیا "سیدھے کھڑے ہو جاؤ!"

اس کی حالت میں کوئی فرق نہیں آیا۔ اس نے سر اٹھائے بغیر بھاری آواز میں کہا "تم لوگوں کو اس کا خمیازہ بھگتنا ہوگا۔ ابھی شاید تم کو میری طاقت اور حیثیت کا اندازہ نہیں ہے۔"

"ہوش میں رہ کر بات کرو۔" سلطان شاہ اس کی بات کاٹ کر کسی شکستہ کتے کی طرح غرایا "اس وقت تم اپنی مرضی کے مالک نہیں، ہمارے قیدی ہو۔ تمہیں ہمارے سوالات کے جواب دینے ہوں گے ورنہ ہم تمہارے بدن کا ایک ایک ریشہ ادھیڑ ڈالیں گے۔"

"نہیں... نہیں!" اس نے سختی سے کہا "جب تک مجھے یہ نہیں بتایا جائے گا کہ تم لوگ کون ہو، میں تمہاری کسی بات کا جواب نہیں دوں گا۔ تخی مراد مرجائے گا لیکن جھکے گا نہیں۔"

اسی وقت بیرونی راہداری میں ہلچل سی پیدا ہوئی۔ متعدد قدموں کی دھمک سنائی دی پھر دو آدمی ایک لہولہان شخص کو گھسیٹتے ہوئے اسی کمرے میں لے آئے۔ مجھے کسی سے کچھ پوچھنے کی ضرورت نہیں تھی۔ صاف ظاہر تھا کہ وہ سلطنی کے بھلن کا شکار ہونے والا قیدی تھا۔

جوں ہی وہ قریب آیا، اول خان نے اس کے زخمی چہرے پر اتنی زور کا تھپڑ رسید کیا کہ دو کمرا ذرا خ کی آواز سے گونج اٹھا اور وہ شخص لڑکھڑاتا ہوا کئی قدم دور جا گرا۔

اول خان اسے سنبھلنے کی مہلت دیئے بغیر اس کے سر پر جا پہنچا اور پھر اس کی پسلیوں میں اتنی زور سے ٹھوکر ماری کہ وہ تڑپتا ہوا فرش پر ڈھیر ہوگیا۔ اس نے دونوں ہاتھوں سے اپنی پسلیاں دبائی ہوئی تھیں۔

"میں... میں جھوٹ نہیں بول رہا... تم مجھ پر ظلم کر رہے ہو۔" وہ فرش پر لوٹتے اور کراہتے ہوئے رک رک کر بولا "میں نے تمہیں سچ بتایا ہے... پتا نہیں، تم مجھ سے کیا سننا چاہتے ہو۔"

اس شخص کی آواز میں نہ جانے کیا جادو تھا، اس کے پہلے ہی فقرے پر تخی مراد نے بھڑک کر اپنا سر اٹھایا اور اس کی طرف دیکھنے لگا جیسے اس کی آواز پہچاننے کی کوشش کر رہا ہو اور پھر وہ اچھل کر کھڑا ہوگیا۔ اس کے ہونٹوں سے خون بہہ رہا تھا اور کمرے میں موجود ہر شخص کو بھول کر صرف اسی قیدی کو گھورے جا رہا تھا جو اذیت سے فرش پر تڑپ رہا تھا۔

میرے لیے تخی مراد کا وہ رد عمل حیران کن ہی نہیں سنسنی خیز تھا۔ میری چھٹی حس جاگ اٹھی اور میں کسی بڑے اور انوکھے انکشاف کا سامنا کرنے کے لیے تیار ہوگیا۔

"ولی داد! میں تجھے زندہ نہیں چھوڑوں گا۔" تخی مراد غصے میں یہ کہہ کر مٹھیاں بھینچ کر قیدی کی طرف لپکا مگر میں نے اس کی ٹانگوں کے درمیان پھرتی سے اڑنگا دیا اور وہ مغلظات بکتا ہوا منہ کے بل فرش پر ڈھیر ہوگیا مگر فرش پر ہتھیلیاں جما کر فوراً ہی اٹھنے کی کوشش کرنے لگا۔

جس طرح ولی داد کی آواز نے تخی مراد پر طلسماتی اثر دکھایا تھا، اسی طرح تخی مراد کی آواز پر ولی داد تھوڑی دیر کے لیے اپنی تکلیف بھول گیا اور بجلی کی سی سرعت سے فرش سے اٹھتا چلا گیا۔

ان ڈرامائی تبدیلیوں پر ہر شخص ہکابکا رہ گیا تھا۔ کسی کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ دو الگ الگ قیدی کس طرح ایک دوسرے کے شناسا نکل آئے تھے مگر میرا ذہن بجلی رفتاری سے کام کر رہا تھا۔ میں نے تخی مراد کے ابتدائی رد عمل سے ہی کسی بڑی تبدیلی کا اندازہ لگا لیا تھا۔

وہ دونوں ایک دوسرے کے لیے اجنبی نہیں تھے بلکہ شاید ایک ہی تھیلی کے چٹے بٹے تھے۔ تخی مراد نے پہلے اس کی آواز پہچانی تو اسے حیرت ہوئی لیکن ولی داد نے ایس ٹی ایف والوں کو فریب دینے کے لیے اپنی سچ بیانی پر اصرار کیا تو تخی مراد کے ذہن میں پہلا خیال یہی آیا کہ ولی داد کے اعتراف کے نتیجے میں اسے یہ برا وقت دیکھنا پڑا ہے اور اسی خیال نے اسے ولی داد کے خلاف مشتعل کردیا۔ ان دونوں میں تخی مراد کو واضح طور پر دوسرے قیدی پر برتری حاصل تھی۔

شاید وہ ایک سیکنڈ کا کوئی حقیر سا حصہ تھا جس میں میں نے اپنا ذہنی تجزیہ مکمل کرلیا۔ اس وقت تک ولی داد مخدوبانہ انداز میں فرش پر گرتے ہوئے تخی مراد کی طرف بڑھ رہا تھا۔

"صاحب! تم سب لوگ دھوکے میں ہو..." وہ دونوں ایک ہی کھیل کے کردار تھے۔ ولی داد کو معلوم تھا کہ تخی مراد اس پر کیوں برہم ہوا ہے۔ اس کے وہم و گمان میں بھی نہیں رہا ہوگا کہ اس کے ساتھ تخی مراد بھی ہم لوگوں کی قید میں آ چکا ہے۔ وہ اپنے بڑے کے سامنے اپنی صفائی پیش کرنی چاہ رہا تھا۔

وہ ایک نازک اور فیصلہ کن موڑ تھا۔ سب حیرت اور دلچسپی سے دونوں قیدیوں کا وہ ڈرامائی تماشا دیکھ رہے تھے مگر میں نے ولی داد کو اپنی صفائی پیش کرنے کا موقع نہیں دیا۔ میں نے اس پر جست لگائی اور اسے اپنے ساتھ لیتا ہوا فرش پر جا گرا۔ اس کی بات ادھوری رہ گئی۔

میں نے فوراً اس کے سینے پر سوار ہو کر اس کے زخمی چہرے پر تابڑ توڑ گھونسے برسانے شروع کردیئے تاکہ وہ بول سکے اور نہ کچھ دیر بولنے کے قابل رہے۔

مجھے مصروف عمل دیکھ کر دوسروں کو ہوش آیا۔ اول خان کے دو آدمیوں نے بڑھ کر ولی داد کو بے دردی سے بے دست و پا کردیا۔ اول خان نے مجھے اس کے سینے پر سے اتار لیا۔

"اسے... اسے فوراً یہاں سے واپس لے جاؤ!" میں نے ہانپتے ہوئے ولی داد کے بارے میں کہا۔

اول خان کے دونوں آدمی اس کی چیخ پکار کی پروا کیے بغیر اسے فرش پر گھسیٹتے ہوئے دروازے کی طرف لے چلے۔ اسی دوران میں تخی مراد اپنی پیشانی پر چوٹ کا ایک نیا نشان لے کر کھڑا

...تا تھا اور بچھرے ہوئے لب و لہجے میں ولی داد کو گندی گندی ...تیں بک رہا تھا۔

سلطان شاہ نے دو ترمیوں کی مدد سے تجی مراد کو بمشکل روکا ...نا تو ورنہ وہ اچھل اچھل کر ان کی گرفت سے نکل کر ولی داد پر ...نے کی کوشش کر رہا تھا۔ اس کی غصے سے ابلتی ہوئی بڑی بڑی ...نکھیں اسی سمت میں جمی ہوئی تھیں جدھر ولی داد کو لے جایا گیا ...تھا۔

...رل خان اور سلطان شاہ نے مشینی انداز میں ہاتھ ہلا دیے ...ور کر لیے تھے لیکن ان دونوں کے لیے وہ تمام تبدیلیاں ناقابلِ ...قین تھیں۔ ان کے چہروں پر سوالیہ نشانات تھے اور نگاہیں ...ضطرابانہ انداز میں بار بار میری طرف اٹھ رہی تھیں لیکن میں تجی ...کے سامنے ایک لفظ بھی نہیں بول سکتا تھا۔

جب ایک طویل وقفہ گزرنے کے باوجود تجی مراد کا اشتعال کم ...نہ ہوا تو سلطان شاہ نے اس کی ٹھکائی شروع کر دی "یہ تیرے ...باپ کی حویلی نہیں ہے جہاں تو بے غصہ اور تکرار کرتا رہا ہے۔ زبان بند ...کر ورنہ مار مار کر ناک سے بھیجا باہر نکال دوں گا۔"

دو ترمیوں نے تجی مراد کے بازو مضبوطی سے جکڑے ہوئے ...تھے اور سلطان شاہ کو مارنے کے لیے اپنی پسند کے نشانوں کے ...انتخاب کی آزادی حاصل تھی۔ چند ہی ثانیوں میں تجی مراد کے کس ...بل نکل گئے اور وہ کسی تھکے ہوئے سانڈ کی طرح گہرے گہرے ...سانس لے کر ہانپنے لگا۔

میرے اشارے پر سلطان شاہ نے معذرت مندی کا مظاہرہ ...کرتے ہوئے اپنے ہاتھ روک لیے۔

"مجھے چھوڑ دو!" تجی مراد دو افراد کی گرفت سے پھسل کر فرش ...پر بیٹھتا چلا گیا۔ وہ چڑھتے ہوئے سانسوں کے درمیان کہہ رہا تھا ...تمہاری بات سمجھ گیا ہوں۔ مجھے تم لوگوں سے کوئی شکوہ نہیں ...جس کی آستین میں سانپ پل رہے ہوں اسے مارنے کے لیے ...کسی کو بلانا پڑتا ہے..... مجھے نہیں معلوم تھا کہ ولی داد اتنا کمینہ اور ...حرام بھی ہو سکتا ہے۔"

"وہ تمہارا ہی خون ہے۔" میں نے ان دونوں کے ناموں کے ...بالی حصوں کی گہری مماثلت کی بنیاد پر اندھیرے میں ایک تیر ...چلا کر دو نشانے پر جا لگا۔

"وہ میرا بھتیجا ناز رہا ہے..... جو نہیں اس کی ماں نے ہمارے ...خاندان میں کس کا گناہ پالا ہے..... نیا اصل سے ہوتا تو کبھی ...منافقت کر کے ہار جیت سے اپنی جان بچانے کے لیے مجھے ...پھنسا دیتا۔"

بات بالکل کھل گئی۔ غیر ارادی طور پر لعل خان کا رنگ فق ...ہو کر رہ گیا۔

"...ہو کر ہوا" اس کسی کے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا۔ اگر اس ...کو بھی بازپرس کے لیے ان دونوں کو بھیجا جاتا تو کوئی بات

کھلنے کا امکان ہی نہیں تھا۔ واقعات کے رونما ہونے میں ہم میں سے کسی کی قابلیت یا منصوبہ بندی کا کوئی دخل نہیں تھا۔ سب کچھ اتفاقات کے تحت ہوتا چلا گیا۔

ہاں! یہ ضرور تھا کہ میں نے بروقت ولی داد کی زبان بند کر کے تجی مراد کی غلط فہمیاں دور ہونے کا موقع نہیں آنے دیا۔ اسی کا نتیجہ تھا کہ تجی مراد نے مایوسی کی حالت میں خود بہ خود بولنا شروع کر دیا تھا۔

"تم اپنے کانوں سے سن چکے ہو کہ اس نے بلا کم و کاست سب کچھ اگل دیا ہے۔" میں نے اس کی حوصلہ شکنی کرنے کا نفسیاتی سلسلہ جاری رکھا "اس نے بہت مار کھائی ہے تب کہیں جا کر زبان کھولی ہے۔ اب ہم تمہاری کہانی سن کر دونوں کے بیانات کا موازنہ کرنا چاہتے ہیں ورنہ تم جانتے ہو کہ تمہارے ساتھ بھی یہی کچھ ہو سکتا ہے۔ ایک دو روز میں وہ وقت آ جائے گا جب تم بولنا چاہو گے مگر زبان تمہارا ساتھ نہیں دے گی۔"

لوہا گرم تھا چوٹ بار آور ثابت ہوئی۔ وہ چند ثانیوں تک خالی الذہنی کے عالم میں فرش کو گھورتا رہا پھر بولا تو اس کی آواز میں تیزی باقی تھی نہ پہلے جیسا طنطنہ۔ وہ کہہ رہا تھا "میری شرط اب بھی اپنی جگہ پر ہے۔ میں جاننا چاہتا تھا کہ میں کن لوگوں کی قید میں ہوں۔ میرا خیال ہے کہ ولی داد کی یہاں موجودگی سے مجھے میرے سوال کا جواب مل گیا ہے۔ یہ بتاؤ کہ تم لوگوں میں تپی کون ہے؟"

اس کی پھیلی ہوئی وحشت زدہ نگاہیں ایک ایک چہرے کا طواف کرتی ہوئی میری طرف آئیں اور پھر وہیں مرکوز ہو کر رہ گئیں۔

تجی مراد کو علم تھا کہ ولی داد میرا سراغ لگانے کے لیے جہانگیر کے گھر گیا تھا۔ وہ پکڑا گیا تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ ولی داد کی مہم ناکام رہی تھی۔ اس ناکامی کے پردے میں اسے میری ذات نمایاں نظر آ رہی تھی۔ میں جہانگیر کا جگری دوست تھا اور آڑے وقت میں اسے بے یار و مددگار نہیں چھوڑ سکتا تھا۔

کمرے میں سنسنی خیز سکوت طاری تھا۔ یک بہ یک ایسا معلوم ہونے لگا تھا جیسے وہاں سب ایک دوسرے کو اچھی طرح جانتے اور پہچانتے ہوں۔ پہلے شناسا اجنبی بن رہے تھے اب اجنبی شناسا نظر آنے لگے تھے!

میں نے اپنے سر کو اثبات میں خفیف سی جنبش دی اور سپاٹ لہجے میں کہا "تمہارے اندازے درست ہیں۔ میں ذیشان ہوں اور اس وقت تم دونوں میری قید میں ہو۔"

"پھر سب کو باہر بھیج دو۔ میں تم سے تنہائی میں بات کرنی چاہتا ہوں۔"

"میں یہ خطرہ مول نہیں لوں گا۔ جو کچھ کہنا ہے سب کے سامنے کہو!"

"نا ممکن!" اس نے اٹل لہجے میں کہا "تمہیں مجھ پر بھروسا کرنا چاہیے۔ تم نے مجھے احساس دلایا ہے کہ اب میرا کھیل ختم ہو چکا ہے۔ بساط الٹ چکی ہے اور تمہاری بازی جم گئی ہے۔ جسم میں تم سے برتر نہیں تو کم تر بھی نہیں ہوں۔ جیسا ہوا بزدلی ہارے ہوئے سورما کو بھی آسانی سے مار لیتا ہے۔ اس کے علاوہ میں نہتا ہوں" تم اپنی حفاظت کے لیے ہتھیار رکھ سکتے ہو۔ میں شرارت کروں تو مجھے گولی مار دینا۔"

وہ معقول اور گہری باتیں کر رہا تھا۔ میں نے اول خان کے آدمی سے رائفل لے کر تحکمانہ لہجے میں کہا "تم سب باہر جاؤ مگر برآمدے میں رکے رہو گے اور میری اگلی ہدایات کا انتظار کرو گے۔"

میری ہدایت پر نجی مراد کی آنکھوں میں ایک سبب نام سی چمک ابھر آئی۔

اول خان کے پیچھے سب لوگ سر جھکا کر کمرے سے باہر نکلتے چلے گئے۔

کچھ دیر تک ہم دونوں براہ راست ایک دوسرے کی آنکھوں میں آنکھیں ڈالے رہے۔ اس نے پلکیں جھپکائیں نہ میں نے اپنے پپوٹوں کو حرکت دی۔ مجھے اندازہ ہوا کہ اس کی آنکھوں میں ایک عجیب سی حیوانی کشش تھی جو آسانی سے کسی بھی کمزور شخص کو مسحور کر سکتی تھی۔

آخر اس کے زخمی ہونٹوں کے سرے قدرے پھیلے شاید وہ مسکرایا تھا۔

"بہت سخت جان اور ضدی ہو۔" اس کے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی سرگوشیانہ آواز برآمد ہوئی "بولو! کیا چاہتے ہو؟ کروڑ؟ دو کروڑ؟ چار کروڑ؟ جو چاہو کہہ دو میں منظور کر لوں گا۔"

وہ اپنی طرح مجھے بھی سیاست کے بازار کی کوئی مہنگی جنس سمجھ رہا تھا جو ہر خریدار کی بساط سے باہر ہوتی ہے لیکن جو اس کے صحیح دام لگا دے وہی اس کا آقا بن جاتا ہے۔

"مجھے اس کام کا پورا معاوضہ پیشگی مل چکا ہے۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا "زیادہ پیسے کی لالچ میں میں اپنے پہلے سودے سے منہ نہیں موڑوں گا۔ میرے لیے پیسے کی کوئی وقعت نہیں، ساکھ زیادہ اہم ہے۔"

"کیا تمہیں میرے پکڑنے کے لیے معاوضہ دیا گیا ہے؟" اس

نے سبے یقینی سے پوچھا۔

وہ اعصاب کی ہولناک اور فیصلہ کن لڑائی تھی۔ میں ... میں سر ہلا کر رہ گیا۔

"وہ کون ہے؟ تم کس کے لیے کام کر رہے ہو؟" اس کی ... آواز میں مخصوص درندگی ابھر آئی۔

مجھے معلوم تھا کہ لفظوں کی جنگ ہوگی تو نجی مراد ... ضرور کرے گا۔ میرے پاس اس سوال کا جواب پہلے سے تیار ... میں نے آہستہ سے کہا "راس المیڈا کا چیف!"

اس دوران میں" میں نے ایک پل کے لیے بھی اس کے ... پر سے اپنی نظریں نہیں ہٹائی تھیں۔ میں نے محسوس کیا کہ ... پر اسے اعتبار نہیں آیا۔ لیکن دوسرے نام پر وہ بری طرح چونکا ...

"ان دونوں کو تم ایک ساتھ کیوں ملا رہے ہو؟" اس ... کر پوچھا۔

"اس لیے کہ وہ ایک ہی ہیں۔ راس المیڈا کا چیف ... ہے۔ اسی وجہ سے وہ کسی کے سامنے نہیں آتا۔ ایک ... شخص کے اعصاب پر چھایا رہتا ہے۔" میں نے اطمینان سے کہا ...

"میرے لیے یہ بات ناقابل یقین ہے۔ جو کل تک تمہارا ... خون کا پیاسا تھا، آج تمہارا حلیف کیسے بن سکتا ہے؟ ولی داد ... خاطر شہر میں تمہیں تلاش کرتا پھر رہا تھا۔ وہ جہانگیر تک ... مارا گیا اور اپنے ساتھ مجھے بھی ختم کر دیا۔ مجھ سے صاف ... سیدھی بات کرو۔"

"وہ آج بھی میرے لہو کا طلب گار ہے۔" میں نے ایک ... مسکراہٹ کے ساتھ کہا "کیپٹن مشن کی ناکامی پر وہ تم سے ... برہم ہے...... مجھے معلوم ہے کہ وہ تم کو بلیک میل کر رہا ہے ... نے اس کے ایک آدمی کو مار کر اس کے ایجنس پر قبضہ کر ... اس پر راس المیڈا سے بات کی تو اس نے اختلافات کے ... تمہاری بات چھیڑ دی۔ میں نے ایک رقم مانگی اور وہ ... سے پرسوں مجھے مل گئی۔ وہ مجھے براہ راست تم سے ... تھا۔ ہم میں سے جو بھی جیتے' فائدہ اسی کو ہوگا۔ رقم اس کے ... بے معنی ہے۔"

نجی مراد کے چہرے کے بدلتے ہوئے تاثرات سے ... تھا کہ ان میں سے کوئی بات اس کے لیے نئی نہیں تھی۔ وہ ... جانتا تھا اور پاکستان میں عملاً راس المیڈا کا دست راست ... تھا۔

"تم بہت کچھ جانتے ہو۔" وہ ایک گہری سانس لے ... "چیف نے میری زندگی عذاب کر دی ہے۔ وہ مجھے بلیک میل ... ہے۔ مجھے معلوم ہے کہ میں آگ سے کھیل رہا ہوں۔ شاید ... سے میرے مرنے کا کام لے چکا ہے اسی لیے اس نے تم کو ... پیچھے لگایا ہے۔ مجھے نہیں معلوم کہ اس نے تم کو کتنی رقم ... میں اس کی موت کے لیے تم کو دگنا معاوضہ دے ...

...اثرات میں کوئی تبدیلی نہ دیکھ کر وہ اضطرابی لہجے میں بات کرتے ہوئے بولا "لعنت بھیجو ہیروئن پر... خود بتاؤ کہ کیا چاہتے ہو؟"

میں نے حیرت زدہ ہونے کی اداکاری کرتے ہوئے کہا "تم تو اندازاً رقم کے مالک ہو نا؟ تمہیں معلوم ہے کہ تمہاری یہ چال اربوں تک جا سکتی ہے۔ کیا تمہاری اتنی مالی حیثیت ہے؟"

"تم سوچ بھی نہیں سکتے۔" وہ آسودہ لہجے میں بولا "میری دولت بے اندازہ ہے اور باہر کے بینکوں میں پڑی سڑ رہی ہے۔ تم مجھے اس کا منہ مانگا معاوضہ ہی مانگو گے۔"

"تنہائی کے اسی زعم کی وجہ سے وہ تمہیں بلیک میل کر رہا ہے؟" میں نے پوچھا۔

"آج کی دنیا میں ہیروئن اور کوکین کے سوا کسی کاروبار میں اتنی آمدنی نہیں ہوتی۔ تم خود اس دنیا میں ایک اہم کڑی رہے ہو۔ میں اتنا کما چکا ہوں کہ اب ہیروئن پر لعنت بھیج کر عزت کی سیاسی زندگی گزارنا چاہتا ہوں۔ میں ہیروئن کا کاروبار چھوڑ دوں گا مگر وہ پھر بھی مجھے بلیک میل کرتا رہے گا۔ اس بلیک میلر کی موت میرے لیے نئی زندگی کا پیغام بن سکتی ہے۔ یہ کام صرف تم کر سکتے ہو۔ تم ہی اس پراسرار بلیک میلر کو اس کے گھر سے اٹھا سکتے ہو وہ چیف کو بھی جانتا ہے۔ تم وعدہ کرو میں تمہاری مدد کروں گا۔"

مجھے متردد پا کر اس نے فوراً ہی ایک اور بات شروع کر دی۔ "یہی نہیں تم چاہو تو میں اپنا ہیروئن کا سارا کاروبار تم کو سونپ دیتا ہوں۔ سارا کام کے بندھے طریقوں سے ہوتا ہے اور روزانہ لاکھوں ڈالر برستے ہیں۔ تم چند ہی گھنٹوں میں ارب پتی ہو سکتے ہو۔ یہ خواب نہ جانے کتنے لوگوں کی زندگیاں تباہ کر چکا ہے لیکن میرے ساتھ ہاتھ ملا لو تو تمہارے لیے یہ سب حاصل کرنا ممکن ہے۔ ہوتے ہوئے چند گھنٹوں کی گتھیاں سلجھا کر ہم ایک نئے سفر کا ابتدا کریں گے۔ میں حکمرانی کی راہ پر سفر کروں گا تم دولت سمیٹتے رہنا۔"

"یہ چند گھنٹوں کی نہیں پچھلے زبردست کی گتھیاں ہیں جن کا تم مطلب کر رہے ہو۔" میں نے ایک فوری خیال کے تحت اچانک یہ بات چھوڑ دیا اور وہ حیران نظر آنے لگا۔

"کیوں؟ تم نے ابھی سرہر کو ہی تو شہری کی خواب گاہ کا دروازہ کہا تھا۔"

"لیکن سرہر کی بات ہے۔" میں نے سکون سے کہا "اس کے بعد سے تم مسلسل سکون آور ادویہ کے اثرات میں رہے ہو۔ ہمیں ان لوگوں کا خیال ہے کسی نے تمہیں زاران کے لیے اغوا کیا ہے۔"

"ایک مرتبہ پھر الجھ گیا۔ ملک پر حکمرانی کا خواب دیکھنے والے کو بار بار ذہنی جھٹکے دے کر مجھے عجب سی لذت حاصل

ہو رہی تھی۔ وہ جب بھی چونکتا اس کا پہلے سے بگڑا ہوا چہرہ کچھ اور مسخ ہو جاتا اور وہ اپنے باطن سے زیادہ قریب نظر آنے لگتا تھا۔

"کراچی میں؟" اس نے حیرت سے دہرایا۔ "کیا تم یہ جتا رہے ہو کہ میں کراچی میں نہیں ہوں؟"

"میں کچھ بھی نہیں جتا رہا۔" میں نے پوری سنجیدگی سے کہا۔ "کراچی تمہارے وفاداروں کا شہر ہے۔ وہاں قدم قدم پر تمہارے زرخرید پھیلے ہوئے ہیں۔ تمہیں وہاں رکھنا خطرناک تھا۔ میں تمہیں اتنا بتا سکتا ہوں کہ اس وقت تم سرحد کے قریب ہو۔ یہاں سے بھاگ بھی جاؤ گے تو سرحد پر گولیوں کی باڑھ میں بھون دیے جاؤ گے یا پھر پیاسا صحرا تمہارے وجود کو نگل جائے گا۔ یہاں کراچی کے صرف خواب دیکھے جا سکتے ہیں۔"

وہ سوچ میں پڑ گیا پھر چونک کر بولا۔ "تم نے میری پیشکش کا جواب نہیں دیا۔"

"مجھے سوچنا پڑے گا۔ تم نے شاید میری صحیح بولی لگائی ہے۔ آدمی ارب پتی ہو تو ساکھ خود بہ خود بن جاتی ہے۔ صرف ساکھ کے بل پر زندہ رہنے کی آرزو کرنے والے احمقوں کی جنت میں رہتے ہیں۔"

"میرا بھی یہی فلسفہ ہے" وہ بے ساختہ بول پڑا۔ اس وقت اندازہ ہی نہیں ہو رہا تھا کہ وہ تھوڑی دیر پہلے جسمانی تشدد کا ایک اذیت ناک دور سہہ چکا ہے۔

"تم اطمینان سے یہاں رہو۔ اب کوئی تم کو ہاتھ بھی نہیں لگائے گا۔ میں تمہیں سوچ کر جواب دوں گا۔"

"میں ایک بار ولی رار سے ملنا چاہ رہا ہوں۔ ذرا اسے میرے سامنے لے آؤ۔"

"غصہ تھوک دو!" میں نے ہنس کر کہا۔ "یہ مقدر کی باتیں ہوتی ہیں۔ وہ نہ ہوتا تو کوئی اور ولی رار پیدا ہو جاتا۔ میری اور تمہاری ملاقات اٹل تھی اور وہ ہو کر رہی۔ ماضی کو بھول کر اب مستقبل پر نظر رکھو۔"

"تم اسے کب تک بچاؤ گے؟" وہ کھسیائی ہوئی ہنسی کے ساتھ بولا۔ "وہ جاری میرے ہاتھوں مارا جائے گا اور اس کا ماتم کرنے والوں میں تم ہی سب سے آگے نظر آؤ گے۔ اسے کوئی نہیں ٹال سکے گا۔"

"اس وقت تم مدر مافیا کے کسی گاڈ فادر جیسی باتیں کر رہے ہو۔"

"میں اپنے خاندان کا گاڈ فادر ضرور ہوں۔" وہ متکبرانہ لہجے میں بولا "میں اتنا کما رہا ہوں کہ وہ سب مل کر بھی اسے کم نہیں کر پا رہے۔ میرے اثاثے دن بدن تیزی سے بڑھ رہے ہیں۔ میں اپنی سیاسی شہرت کو داغ دار ہونے سے بچانے کے لیے پاکستان میں بہت نیچ نوائی میں رہتا ہوں۔ میرا اصل رہن سہن دیکھنا ہو تو کبھی میرے ساتھ باہر چلو۔ پیرس، شکاگو، لاس، مونٹی کارلو اور لندن کی

مشہور تفریح گاہوں میں پورا عملہ میری آمد کا انتظار کرتا رہتا ہے۔ میرے سامنے تو اس کے خاندانی روسا بھی بونے نظر آتے ہیں۔"

"مگر اس وقت تم میرے بے بس قیدی ہو۔" میں نے اسے ایک اور چرکا لگایا۔

وہ اپنے تصورات کی جنت سے یکایک حقائق کے جہنم میں آ گرا اور اس کی آنکھوں میں اداسی تیرنے لگی۔

"تمہارے پاس اتنی دولت ہے تو تم اسے پاکستان میں کیوں نہیں لگاتے؟" میں نے نہ چاہتے ہوئے بھی اپنے سینے میں ابھرنے والا وہ جذباتی سوال اس سے کر ہی ڈالا۔

"جب اس پر تم ہو گے تو اس سوال کا جواب خود بہ خود مل جائے گا۔ تجارت اور صنعت کو تو چھوڑو اگر میں یہاں صدقہ خیرات بھی کروں تو عذاب میں آ جاؤں گا۔ جو کام میری پوری خاندان والے اب تک نہیں کر سکے وہ انکم ٹیکس والے دو تین سالوں میں کر دکھائیں گے۔ یہ جونک بن کر سرمایہ دار کو چمٹنے لگ جاتے ہیں۔"

"تم گمنام رہ کر بھی بہت کچھ کر سکتے ہو۔" میں نے اسے ٹٹولنا چاہا۔

"اس کا فائدہ؟ اس سے بہتر ہے کہ میں اپنی رقم کسی اندھے کنوئیں میں ڈال دوں۔ رہنے کا مزا اسی وقت آتا ہے جب اس پاس بہت سے سراہنے والے موجود ہوں۔ اندھیرے کا لین دین چور بازاروں ہی میں اچھا لگتا ہے جہاں کسی کی کوئی شناخت نہیں ہوتی۔ ہر چیز کی پہچان صرف پیسے سے ہوتی ہے۔"

"میں جا رہا ہوں۔ مجھے امید ہے کہ تم میرے آدمیوں کے لیے کوئی مسئلہ کھڑا نہیں کرو گے۔"

"پوری کوشش کروں گا لیکن مجھے جواب کب ملے گا۔" اسے میری طرف سے امید ہو چلی تھی۔

"تم سے باتیں کرتے ہوئے بھی میں ڈالروں کی برسات کے بارے میں سوچ رہا تھا۔" میں نے اس کی امیدوں کی آبیاری کرتے ہوئے کہا "جس وقت بھی ذہن بن گیا تمہیں جواب مل جائے گا۔"

"بس ذرا ڈنر بہتر مل جائے تو میرا وقت اچھا گزر جائے گا۔"

"خدا کا خوف کرو۔ تم حکمرانی کے سفر کے ارادے باندھ رہے ہو اور تمہیں یہ بھی معلوم نہیں کہ اس بے رحم صحرا میں تو پتی اور تنکا بھی نعمتوں میں شمار ہوتے ہیں...... ہاں ڈنر بھجوا دیا جائے گا۔"

میں نے اس کے کمرے سے باہر نکل کر دروازہ بولٹ کر دیا۔
دروازے کی آواز سنتے ہی سب کی متجسس اور منتظر نگاہیں میری طرف اٹھ گئیں۔

"یہ کیپ سرحدی صحرا میں ہے۔" میں نے ارل خان کے قریب جا کر دھیمی آواز میں کہا۔ "یہ بات اس کے پاس جانے والے ہر آدمی کو معلوم ہو جانی چاہیے ورنہ میرا پورا کھیل بگڑ جائے گا۔"

"یہ خبر ہر شخص تک پہنچا دو۔" ارل خان نے دربان آدمیوں سے کہا اور پھر مستفسرانہ انداز میں میرا منہ تکنے لگا۔

"باقی باتیں دفتر میں ہوں گی۔" میں ہاتھ سے اشارہ کر کے چل دیا۔

یحییٰ مراد سے باتیں کرتے ہوئے مجھے یہ دیکھ کر اطمینان ہوا کہ اس کے کمرے میں کوئی کھڑکی نہیں تھی اور روشن دان بلندی پر بنے ہوئے تھے کہ کسی طرح بھی وہ وہاں تک نہیں پہنچ سکتا تھا۔

ارل خان نے اپنے دفتر میں داخل ہو کر دروازہ بند کر لیا جس کا مطلب تھا کہ کسی کو مخل ہونے کی اجازت نہیں تھی۔ پھر اس نے انٹرکام پر کسی کو مزید چائے لانے کی ہدایت کی اور اپنی کرسی پر بیٹھ گیا۔

میں نے آہستہ آہستہ اپنی اور یحییٰ مراد کی گفتگو دہرانی شروع کر دی۔

○☆○

میرا اندازہ تھا کہ ہیرو ئن کی ناجائز کمائی سے بے اندازہ دولت کما کر سیاسی جوڑ توڑ سے ملک پر حکمرانی کا خواب دیکھنے والا یحییٰ مراد اول درجے کا کینہ پرور اور مغلوب الغضب شخص تھا۔ وہ ان سفاک لوگوں میں سے تھا جو اپنا انتقام لینے کے لیے برسوں بھی انتظار کر لیتے ہیں لیکن ان کے سینے میں سلگتا ہوا الاؤ کبھی سرد نہیں ہوتا۔

معاشرے میں عزت اور نیک نامی کی ساکھ رکھنے کے لیے اس نے اپنے برے وقت سے عارضی سمجھوتا کر لیا تھا۔ ہم نفس سمجھ کر بے لاگ انداز میں اپنی ان تمام کارروائیوں کا اعتراف بھی کر لیا تھا جو ہم سب کی دانست میں سنگین جرائم کے دائرے میں آتی تھیں۔

اپنے اعتراف جرم کے ساتھ اس نے واضح طور پر وفاداریاں خریدنے کی کوشش کی تھی اور میں نے بہت محتاط انداز میں اسے اپنے کمزور پڑنے کا تاثر دیا تھا۔ اسے یقین دلانا کہ انسپکٹر حیدر اور یحییٰ کے درمیان معلق رکھنے کی بہت سی وجوہ میں اہم ترین یہ تھا کہ سمجھوتا ہو جانے کی صورت میں اس نے راس الیٹا کے خلاف میری مدد کرنے کا وعدہ کیا تھا اور راس الیٹا سے اس کی گہری نفرت کے اسباب بہت واضح تھے۔

وہ جبلی طور پر منتقم مزاج تھا لیکن عارضی سمجھوتے نے راس الیٹا کی ہر ہدایت پر بے چون و چرا عمل کے باوجود انتقام کا جذبہ اس کے دل میں پرورش پا رہا تھا۔ وہ ایک عرصے بعد میرے ذریعے اپنے اس وحشیانہ جذبے کی تسکین چاہ رہا تھا۔ ان سب باتوں میں کوئی پیچ نہیں تھا۔

...ی اور صاف تھی۔
اس سے آگے سب کتنا قریب تھا۔ شاید وہ راس المبڑا کے
...مجھے کچھ بڑی دلچسپی رہنے کے بارے میں سنجیدہ رہا ہو لیکن
...نے اس کے چہرے سے پڑھ لیا تھا کہ امیروں کی باتیں اور
...کا کاروبار مجھے سونپ دینے کے وعدے بالکل بے سروپا
...وہ ہر حال میں ہر قیمت پر وقت خریدنا چاہ رہا تھا۔ یہ میری اپنی
...وبت تھی کہ میں اس کی اس خواہش کے کیا دام وصول کر سکتا
...

...میرے ذریعے راس المبڑا سے چھٹکارا حاصل کرتے ہی
...ساری قوت اور صلاحیت مجھے نیچا دکھانے پر مرکوز کر دیتا۔ وہ
...ذہن پر ایسے کسی فرد کا وجود برداشت ہی نہیں کر سکتا تھا جس
...اس کی تمہیں بدن تجربے کے پہلو سے اٹھا کر یہ یک بینی و دو گوش
...بی ہوئی کوٹھری کے کھردرے فرش پر لا ڈالا ہو۔
مجھے اس کی ترغیب اور تحریص سے ذرا بھی دلچسپی نہیں تھی۔
...ملک کے سیاسی منظر کا ایک بڑا نام تھا لیکن درحقیقت وہ
...موت کے سوداگروں کے ایک ٹولے کا سرغنہ تھا اور اس کی
...صرف موت تھی لیکن اسے کیفر کردار تک پہنچانے سے پہلے
...المبڑا کا صفایا ضروری تھا۔
میں جانتا تھا کہ وہ چالاک اور باحیثیت ہونے کے ساتھ ہی
...زیادہ بار سوخ بھی تھا۔ اسے ایک بار آزاد کر دیا جاتا تو دوبارہ وہ
...نہیں سکتا تھا۔ دوسری طرف یہ بھی ممکن نہیں تھا کہ وہ
...قید میں رہتے ہوئے رضاکارانہ طور پر راس المبڑا کے
...ؤں کا پردہ چاک کر دے۔
تخی مراد کو آزاد کیے بغیر راس المبڑا کے بارے میں اس کی
...معلومات سے فائدہ اٹھانے کی کوئی صورت کسی کے ذہن میں نہیں
...تھی۔

تخی مراد کے ساتھ بند کمرے کی میٹنگ کے بعد میں اول خان
...سلطان شاہ کے ساتھ دیر تک سر کھپاتا رہا۔ راستے میں اسی
...سوچ بچار ہوتی رہی پھر گھر لوٹنے کے بعد ورا اور غزالہ کو
...کہانی سنانے کے بعد مشورے میں شامل کیا گیا لیکن کوئی حل
...نہیں آ سکا۔

...ذہن میں بار بار تخی مراد کے وہ الفاظ گونج رہے تھے جن
...اس نے خود کو اپنے خاندان کا گاڈ فادر قرار دیا تھا اس میں وہ در
...اقتدار و اختیار کی علامت اختیار کیے ہوئے تھے اور شاید وہ
...سیاست میں بھی وہی روپ اختیار کرنے کا ارادہ رکھتا تھا جس میں
...کا کہا ہوا ہر لفظ ملک اور قوم کی تقدیر کا آخری فیصلہ سمجھا
...تا۔

...نے بتایا کہ تخی مراد کے اغوا کے بارے میں ٹیلی ویژن پر
...خبر نہیں تھی نشر کسی اور ذریعے سے وہ خبر سننے میں آئی تھی۔
...کا مطلب تھا کہ اس کے اہل خاندان نے ہمارے منصوبے کے
مطابق اپنے گاڈ فادر کے اغوا کو اغوا برائے تاوان کا کیس تسلیم کر لیا تھا۔
دوسری طرف ولی داد کے غائب ہونے کے بعد جہانگیر کے فلیٹ پر کوئی جوابی کارروائی نہ ہونے کا معاملہ بھی فکر انگیز تھا۔ ولی داد اور تخی مراد کا باہمی تعلق ثابت ہو جانے کے بعد یہ سمجھنا غلط ہوتا کہ ولی داد کے حامی اپنی شکست سے خائف ہو کر پسپا ہو چکے ہیں۔ ان دونوں کا مضبوط گٹھ جوڑ تھا۔ انہوں نے اپنے کاموں کے لیے یقینی طور پر چیدہ چیدہ افراد کو ملازم رکھا ہوا تھا۔ ان میں سے کسی نے ولی داد کے غائب ہونے پر کوئی کارروائی کیوں نہیں کی؟
اس سوال کے کئی جواب ہو سکتے ہیں۔ پہلا جواب تو یہ تھا کہ تخی مراد اپنی دانست میں گاڈ فادر بنا بیٹھا تھا۔ فیصلہ کرنے کا اختیار صرف اسی کو تھا، جب ولی داد کی گمشدگی کا اندازہ ہوا تو تخی مراد اغوا ہو چکا تھا۔ اس کی غیر موجودگی کی وجہ سے کوئی فیصلہ نہیں ہو سکا۔
دوسرا امکان یہ بھی ہو سکتا تھا کہ معاملہ راس المبڑا کا تھا اس لیے تخی مراد نے اپنے ملازمین میں سے کسی کو اعتماد میں لیے بغیر براہ راست ولی داد کو وہ کام سونپا اور پھر دونوں اغوا ہو گئے۔ ولی داد کے بارے میں کسی کو معلوم ہی نہیں تھا کہ وہ کہاں گیا تھا اس لیے جوابی کارروائی کا کوئی جواز ہی نہیں تھا۔ وہ لوگ تنگ امیدوں کے ساتھ ان دونوں کی واپسی کا انتظار کرنے پر مجبور تھے۔
ان الجھنوں کے ساتھ آلپن کی نوک جھونک بھی چلتی رہی۔ آخر تھک ہار کر سب اپنے اپنے کمروں میں چلے گئے۔ غزالہ کے بعد میں خواب گاہ میں پہنچا تو اس کا موڈ بدلا ہوا تھا۔
"اوہو! معلوم ہوتا ہے کہ آج ورا نے نا وقت غسل کی وجہ سے تمہیں سلگانے کی کوشش کی ہے" میں نے اسے چھیڑتے ہوئے شوخی سے کہا۔
"ورا کی بھی ایسی باتیں میں ایک کان سے سن کر دوسرے کان سے اڑا دیتی ہوں، ان کی ذرا بھی پروا نہیں کرتی" اس نے سنجیدگی سے کہا۔ "دوسروں کی باتیں کبھی کبھی مجھے کھلنے لگتی ہیں۔"
اس کی سنجیدگی دیکھ کر مجھے بھی سنجیدہ ہونا پڑا اور میں نے اس کی دل جوئی کرتے ہوئے پوچھا۔ "آج گھر میں اور کون آیا تھا جس نے اپنی باتوں سے تمہیں آزردہ خاطر کیا ہے؟"
"آیا کوئی نہیں تھا یہ اسی فون کال کرنے جو آپ نے اچانک مجھے پکڑا دیا تھا۔" وہ منہ بنا کے بولی۔
فوری طور پر اس کی بات میرے پلے نہیں پڑ سکی لیکن ذہن پر زور دینے سے مجھے یاد آیا کہ ایئرپورٹ پر اول خان کی کال آ جانے کی وجہ سے میں نے سلمٰی کی کال اس کے حوالے کر دی تھی۔ میں نے چونک کر پوچھا۔ "کیوں؟ کیا سلمٰی نے تم سے کوئی بدتمیزی کی ہے؟"
"نہیں، بدتمیزی تو کوئی نہیں کی، بس میٹھی میٹھی باتیں کرتی رہی تھی۔"

"اس میں برا ماننے کی کیا بات ہے؟ وہ اپنے بنگلے سے کراچی آکر خاصی اکیلی ہو جاتی ہے۔"

"برا ماننے کی بات یہ ہے کہ وہ ساری جنبشی باتیں آپ کے بارے میں تھیں اور اب آپ بھی اس سے ہمدردی جتا رہے ہیں۔ وہ آپ کے جگری دوست کی بیوی ہے، میں اس پر کوئی الزام نہیں لگا رہی لیکن اس کی باتیں مجھے پسند نہیں آئیں۔ میں نے بہت مشکل سے اس سے پیچھا چھڑایا تھا۔"

"میں اسے سمجھا دوں گا۔ میں خود بھی اس کی بعض عادتوں سے نالاں ہوں" میں نے یہ کہتے ہوئے غزالہ کو اپنی بانہوں میں سمیٹ لیا اور وہ پل بھر میں اپنے سارے شکوے بھول گئی۔

ہماری اگلی صبح کا آغاز ذرا عجلت از رفت ہی ہو گیا کیوں کہ ہمیں اول خان کے ساتھ اس کے دفتر جانا تھا۔ اس نے بہت اصرار کیا تھا کہ وہ ہمیں ہوٹل سے لے لے گا لیکن میں نے سختی سے اسے منع کر دیا۔ اس کے لیے جمشید روڈ سے گلشن اقبال اور پھر سہرابی دے پر جانا خاصا دشوار ہو جاتا اس لیے ہم نے طے کیا تھا کہ اپنی گاڑی میں اس کے گھر جائیں گے اور اسے وہیں چھوڑ کر اول خان کی گاڑی میں اسٹیشن فور چلے جائیں گے۔

میں نے سخی مراد کو بتایا تھا کہ وہ میری قید میں ہے اس لیے میرا روزانہ اسٹیشن فور کا چکر لگانا ناگزیر ہو گیا تھا۔ جب تک اس سے کوئی دو ٹوک بات نہیں ہو رہی تھی میں اسے کسی شک و شبہے کا موقع نہیں دینا چاہ رہا تھا اور ملاقات نہ ہونے سے اسے میرے دعوے پر شبہ ہو سکتا تھا۔

ہم لوگ اسٹیشن فور پہنچے تو سخی مراد کے کمرے کے قرب و جوار میں ہلکی سی افراتفری اور سراسیمگی کے آثار نظر آ رہے تھے۔ گاڑی رکتے ہی ایک نفری نے اطلاع دی کہ سخی مراد نے ناشتے کی ٹرے ناشتا لے جانے والے پر پھینک ماری اور اسی وقت سے ادھم مچا رہا ہے۔ اس کا صرف ایک ہی مطالبہ تھا کہ اسے ذکی سے ملوایا جائے ورنہ وہ سب کچھ تہس نہس کر دے گا۔

عملے کو بتا دیا گیا تھا کہ وہ میرے بارے میں سخی مراد کو کوئی حتمی جواب دینے کے بجائے ٹال مٹول سے کام لیتے رہیں۔ اس وقت اسی حکمت عملی سے کام لیا جا رہا تھا۔

میں گاڑی سے اترتے ہی سخی مراد کے کمرے کی طرف چل دیا۔ اس کے چیخنے چلانے کی آوازیں دور تک آ رہی تھیں۔ ڈیوٹی پر موجود تین افراد سراسیمگی کے عالم میں ادھر ادھر کھڑے ہوئے تھے۔

"کیا ہو رہا ہے؟" میں نے بھی دور سے گرج کر کہا۔ "یہاں بھیڑ کیوں لگی ہوئی ہے؟"

سخی مراد نے شاید میری آواز سن کر پہچان لی کیوں کہ اس کا شور فوراً موقوف ہو گیا۔

میں نے دروازے پر پہنچ کر بولٹ سرکایا اور دروازہ کھولا تو سخی مراد اپنے فرشی گدے پر بیٹھا مسکرا رہا تھا۔ زخموں سے خون [...] صاف ہو جانے کے بعد اس کا حلیہ بہتر نظر آ رہا تھا۔

"کیا ہو رہا ہے؟" میں نے فرش پر بکھرے ہوئے کراکری [...] ٹکڑوں کا جائزہ لیتے ہوئے پوچھا۔

"کچھ بھی نہیں" اس نے نہایت اطمینان سے کہا۔ "یہ [...] ہنگامہ کر کے یہاں اپنی پوزیشن کا اندازہ لگا رہا تھا۔ [...] نے مجھے ہاتھ تک نہیں لگایا"

"آئندہ تم ایسی کوئی حرکت نہیں کرو گے" میں نے [...] گھورتے ہوئے کہا۔ "میری غیر موجودگی میں میرے کسی [...] دماغ سنک گیا تو وہ میری ہدایت سے انحراف بھی کر سکتا ہے۔"

"آئندہ اس کی ضرورت نہیں پڑے گی۔ میری تسلی کے [...] لیے ایک تجربہ کافی تھا...... یہ بتاؤ کہ تم نے کیا فیصلہ کیا ہے؟ [...] زیادہ دیر تک انتظار نہیں کر سکتا۔" اس کے لہجے میں ذرا بھی [...] نہیں تھا۔ وہ مجھ سے مساویانہ لہجے میں بات کر رہا تھا۔

"نہ کرو۔" میں نے اسے ٹکا سا جواب دے دیا۔ "تمہیں [...] راس الیڈا کو بتا دوں گا کہ میں نے تمہیں زیر کر لیا ہے۔ [...] ہو گا جو وہ چاہے گا۔"

"بات سمجھنے کی کوشش کرو۔" وہ ٹھنڈے ماتھے سے [...] "سب اپنی معمول کی زندگی گزار رہے ہیں اور تم نے مجھے یہاں [...] ہوا ہے۔ میں ان حالات کا عادی نہیں ہوں، رات بھر جاگا [...] ہوں۔"

"میں تھوڑی دیر بعد آؤں گا۔ پہلے تم ناشتا کرو۔ میں [...] کہہ دیتا ہوں۔"

میں نے دروازہ باہر سے بولٹ کر دیا۔ ایک سادہ پوش [...] دوبارہ ناشتا پہنچانے کی ہدایت کی اور دلدار کے کمرے کی [...] چل دیا۔ پچھلے روز مجھے اس سے بات کرنے کا موقع ہی [...] تھا۔

وہ کھردرے فرش پر اسی حالت میں پڑا ہوا تھا کہ اس کے [...] چاروں ہاتھ پیر بندھے ہوئے تھے۔ پیروں کے بندھن [...] کمرے کے ساتھ بیت الخلا بنا ہوا تھا جس میں بالٹی کے پانی [...] بھی جا سکتا تھا۔ اسے حوائج ضروریہ سے فارغ ہونے اور [...] کرنے کے لیے کھولا گیا تھا لیکن اس نے اپنے بگڑے ہوئے [...] کے زخموں کو صاف کرنے کی ضرورت بھی نہیں محسوس کی [...]

"مجھے یہاں کیوں رکھا گیا ہے؟" مجھے دیکھ کر اس نے [...] آواز میں پوچھا۔

"تاکہ تم مجھے ہلاک کر سکو۔ مجھے غور سے دیکھ لو۔ میرا [...] ہے جسے تم پوری کراچی میں ڈھونڈتے پھر رہے تھے اور [...] تمہارے سامنے موجود ہوں۔ تم نے دیکھ لیا ہے کہ تمہارا [...] بھی میرا احسان ہے۔"

"ذکی!" اس نے دہشت سے دہرایا پھر تقریباً روتے [...]

...بولا۔ "مجھے معاف کردو۔ میں بے قصور ہوں۔ مجھے بھائی
...نے یہاں بھیجا تھا۔ میں اپنی مرضی سے نہیں گیا تھا۔"
"تمہارے بھائی جان نے سب کچھ اگل دیا ہے مگر تمہاری
...اب تک بند ہے۔"
"میں بتا رہا ہوں نا کہ بھائی جان نے مجھے وہاں بھیجا تھا۔" وہ بے
...سے بولا۔
"تمہارے بھائی جان کا ہیروئن کا دھندا کون چلاتا ہے؟" میں
...پوچھا۔
اس سوال پر اس کا چہرہ تاریک ہوگیا اور وہ مایوسی سے بولا۔
...انہوں نے سب کچھ بتا دیا۔ وہ میرا نام لیں گے لیکن سارے کام
...کرتے ہیں۔ میں ان کا ہاتھ بٹاتا تھا۔"
"تمہارے بھائی کا چیف کہاں رہتا ہے؟" میں نے سختی سے
...کیا۔
"صاحب...... پتا نہیں۔" وہ میری زبان سے پے در پے خفیہ
...لے سن کر بوکھلا گیا۔ "اس کا فون آتا تھا تو بھائی جان مجھے باہر
...کر دروازہ بند کر لیتے تھے۔ میں نے اسے دیکھا تک نہیں بس
...کبھی اس کا فون سنا ہے۔"
"...کے ماٹین کے بارے میں کیا جانتے ہو؟" تھوڑی خاموشی کے
...میں نے پوچھا۔
"یہ عجیب نام میں پہلی بار سن رہا ہوں۔" اس بار اس کے
...پر کوئی تبدیلی رونما نہیں ہوئی۔
"تارل کی شطرنجوں کے ساتھ بارود کی پیٹیاں کون لایا تھا؟"
"تارل کی کانوں میں رہنماؤں کے لیے میں چمن سے پہنچ
...لایا تھا۔" وہ ہکلاتے ہوئے بولا۔ "چمن والے قمری کے نام
...جان نے بھیج دیا تھا۔ وہ کانوں کو گہرا کرنے والا خاص بارود
...

"اور وہ پیٹیاں قمری نے زینتس والے مکان میں پہنچائی
...؟"
"ہاں، کبھی کبھی مال وہیں سے ایئرپورٹ جاتا ہے۔ میں نے
...مند کورے کے سامنے پانچوں پیٹیاں اندر رکھوائی تھیں۔
...سے آگے مجھے کچھ معلوم نہیں کہ ان کا کیا بنا؟"
"ان کاموں کے لیے تمہیں بھائی جان سے کتنی تنخواہ ملتی
...؟"
"صاحب... پچاس ہزار روپے!" رقم بتاتے ہوئے اس کی آواز
...گئی۔
"تم اب تک اپنی بدمعاشی سے کتنے آدمیوں کو قتل کر چکے
...؟" میں نے سختی سے پوچھا۔
"...صرف دو!" اس نے جلدی سے کہا۔ "ایک بھائی جان
...تھا جو لمبی رقم لے کر علاقہ غیر میں چلا گیا تھا۔ دوسرے
...لڑائی ہوئی تھی۔ اس کے علاوہ میرے ہاتھ صاف ہیں۔"

اس کے جواب سے میرے سر سے ایک بڑا بوجھ ہٹ گیا تھا۔ یہ ہم سب کو رنج پہنچا تھا۔ اسے یہ بھی معلوم ہو چکا تھا کہ تحی مراد ہماری قید میں ہے۔ اس کی رہائی ہمارے لیے ایک عذاب بن سکتی تھی۔ اسے لمبی قید میں بھی نہیں ڈالا جا سکتا تھا۔ اس کا بس ایک ہی علاج تھا کہ اسے قتل کر دیا جائے لیکن بادی النظر میں اس کے قتل کا کوئی جواز نہیں بن رہا تھا۔ اس نے اپنی زبان سے دو افراد کے خون کا اعتراف کر کے بہت آسانی سے وہ جواز مہیا کر دیا تھا۔

"دوسرے آدمی سے تمہاری لڑائی کیوں ہوئی تھی؟" میں نے سوالات کا سلسلہ جاری رکھا۔

"وہ ایک لڑکی کا چکر تھا۔ پہلے وہ میری دوست تھی پھر اس کے پاس چلی گئی۔"

میں اس کے مقدر کا فیصلہ کر چکا تھا مگر اس کی زبان میرے ارادے کی راہ میں رکاوٹ تھی۔ اس کا کہا ہوا ایک بھی غلط لفظ یا جملہ تحی مراد کے اور میرے جرائم میں نلخیاں گھول سکتا تھا۔ اس کی زبان بند کرنے کی بہترین صورت یہ ہوتی کہ اس کی زبان میں مچھلی پکڑنے والا کانٹا پھنسا دیا جاتا۔ وہ کانٹا نکالے بغیر بول سکتا تھا نہ زبان کو بری طرح ادھیڑے بغیر کانٹا باہر نکال سکتا تھا مگر آتش گل ناسک فوری کے اس دور افتادہ پڑاؤ میں ایسے کانٹے کا حصول ممکن نہیں تھا۔

میں نے اپنی جیب میں سے تیز دھار والا قلم تراش چاقو نکالا اور اس کی نوک ولی داد کی گردن سے ٹکا دی۔ وہ ایک بھیانک چیخ مار کر پیچھے الٹ گیا۔ خوف سے اس کی آنکھیں پھٹ گئی تھیں۔

"ڈرو نہیں" میں نے سفاکانہ ہنسی کے ساتھ کہا پھر اس کا بایاں کان تھام کر اسے چاقو کی دھار سے سہلاتے ہوئے بات جاری رکھی "میں تمہیں ذبح نہیں کروں گا۔ تم نے میرا کام آسان کیا ہے میں تمہارا کام آسان کروں گا۔ مجھ سے تمہاری جان کو کوئی خطرہ نہیں ہے۔ میں اپنی جان کے دشمنوں کو معاف کرنے کا عادی ہوں مگر تمہارا بھائی جان بہت موذی ہے۔ وہ کسی کو نہیں بخشتا۔"

وہ سہم کر فرش پر بے حس و حرکت پڑا رہا۔ اسے وحشت ہو رہی تھی کہ کہیں میں اچانک ہی اس کا کان الگ نہ کر دوں۔ میں اس کے کان سے کھیل رہا تھا کہ ارل خان "سلطان شاہ سمیت وہاں آ پہنچا۔ شاہد ولی داد کی بھیانک چیخ کی آواز دور تک سنی گئی تھی۔

ان دونوں پر ایک سرسری نظر ڈالنے کے بعد میں پھر اپنے کھیل میں مصروف ہو گیا۔

"شاباش! اب ذرا اپنی زبان نکالو" اس نے منہ کھول کر کسی کتے کی طرح اپنی زبان باہر لٹکا دی۔ اس کوشش میں اس کی آنکھوں کی پتلیاں پپوٹوں میں چڑھ گئی تھیں۔

وہ میرے لیے شاندار موقع تھا۔ میں نے پھرتی سے اس کی زبان کا سرا بائیں ہتھیلی میں دبایا اور تیزی سے چاقو کے پھل سے

زبان کا اگلا حصہ پنیر کے کسی نرم ٹکڑے کی طرح کاٹ کر فرش پہ پھینک دیا۔

اس کے دہانے سے خون کے ساتھ عجیب و غریب آوازوں کا سلسلہ رواں ہو گیا۔ وہ بولنا چاہ رہا تھا مگر بولنا اس کے بس سے باہر ہو چکا تھا۔ زبان کا کٹا ہوا ٹکڑا چند ثانیوں تک تڑپنے اور پھڑکنے کے بعد بے جان ہو گیا مگر ولی داد بری طرح پھڑکتا رہا۔

لعاب دہن کے حیرت ناک اثرات سے خون کا بہنا جتنی تیزی سے شروع ہوا تھا اسی سرعت سے بند ہو گیا۔ مجھے اندازہ تھا کہ وہ تکلیف سے زیادہ وحشت کے باعث تڑپ رہا تھا۔

اس کے کپڑوں سے ہاتھ اور چاقو کا پھل صاف کر کے میں اول خان کے پاس پہنچ گیا۔

"اس کی زبان کاٹی ہے؟" سلطان شاہ نے نیچی آواز میں سوال کیا۔

"اس کا مطلب ہے کہ تم نے اسے تخی مراد کے سامنے ڈالنے کا فیصلہ کر لیا ہے" میرا جواب سنتے ہی اول خان بے ساختہ بول اٹھا "اچھا ہے اس کے خون کا بوجھ ہماری گردنوں پہ نہیں رہے گا۔"

"بوجھ نہیں "اب یہ ثواب کا کام بن چکا ہے" میں نے باہر نکل کر کہا "میں خود بھی بے گناہوں کے خون سے بچتا ہوں۔ یہ ابھی اپنی مکمل زبان سے دو آدمیوں کے قتل کا اعتراف کر چکا ہے۔"

"میں خود بھی اس کی طرف سے فکر مند تھا۔ یہ آزاد اور زندہ رہ کر کسی بھی وقت ہمارے لیے گھر کا بھیدی بن کر لنکا ڈھا سکتا تھا۔ تمہارا فیصلہ بہت مناسب ہے" اول خان میری وضاحت سے مطمئن ہو گیا۔

ہم تینوں ٹہلتے ہوئے تخی مراد کے کمرے میں پہنچے تو وہ ناشتے سے فارغ ہو گیا۔

"کب سگریٹ مل جائے گی؟" ہمیں دیکھتے ہی اس نے سوال کیا۔

ماچس یا لائٹر سے وہ بستر کو آگ لگا سکتا تھا۔ میں نے نئی سگریٹ سلگا کر اس کی طرف اچھال دی۔ اس نے بے تابانہ انداز میں وہ سگریٹ اپنے ہونٹوں سے لگائی اور ایک گہرا کش لینے کے بعد اپنے نتھنوں سے دھواں خارج کرتے ہوئے بولا "تم میری ہر بات مانتے جا رہے ہو لیکن میری ایک فرمائش کو مسلسل ٹال رہے ہو۔ میری بڑی آرزو تھی کہ میں اپنی قید کا پہلا ناشتا اپنے چچا زاد کے ساتھ کرتا لیکن میں تم سے نہیں کہہ سکا۔ پتا نہیں تم اسے مجھ سے دور کیوں رکھ رہے ہو؟"

"تم میرے سامنے اس کے قتل کا عہد کر چکے ہو۔ تم اسے دیکھتے ہی مشتعل ہو جاؤ گے۔ وہ بھی کمزور نہیں ہے۔ میں نہیں چاہتا کہ جھگڑا ہو اور وہ تمہارا حلیہ بگاڑ دے" میں نے سوچے سمجھے الفاظ میں اسے اکسایا۔

وہ ایسے ہی دماغ کا آدمی تھا۔ فوراً ضد میں آ گیا اور کہنے لگا "تم اسے بلاؤ۔ جھگڑا ہو بھی جائے تو تم دخل نہ دینا اور پھر دیکھنا کون جیتتا ہے۔ وہ پدی کی اولاد مجھ پر ہاتھ بھی نہیں اٹھا سکے گی۔"

"تم مصر ہو تو میں اسے بلائے لیتا ہوں" میں نے مکاری چالاکی سے کہا۔

میرے اشارے پر سلطان شاہ باہر گیا اور کسی کو ہدایت کر کے اندر لوٹ آیا۔

"وہ تمہارا چچا زاد ہے اور تم اسے پدی کی اولاد کہہ رہے ہو؟" میں نے اسے چڑایا۔

"وہ چچی کی اولاد بھی ہے اور وہ پدی ہی تھی۔ میں نواب زادہ کو مرتے دم تک اپنا چچا زاد نہیں مانتا۔ پتا نہیں وہ کس کا تخم ہے۔ تم بار بار کیوں میری زبان کھلوا رہے ہو؟" اس نے پھر سگریٹ سے جلدی جلدی لمبے لمبے کش لے کر کثیف دھواں اگلا حتیٰ کہ اس پر کھانسی کا دورہ سا پڑ گیا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا کہ وہ ولی داد کے آنے سے پہلے پوری سگریٹ ختم کرنا چاہ رہا تھا۔

وہ کھانسی کے دورے سے پوری طرح سنبھلنے بھی نہیں پایا تھا کہ ولی داد آ پہنچا۔

اس کا چہرہ زخموں سے نیلا اور اودا ہو کر پہلے ہی بہت بگڑ چکا تھا۔ زبان کے زخم سے بہنے والے تازہ خون نے اسے مزید وحشت ناک بنا رہا تھا۔ اس نے لمحہ بھر کے لیے دروازے پر رک کر خوف و احترام کی ملی جلی نظروں سے اپنے چچا زاد بھائی کی طرف دیکھ کر کچھ کہنا چاہا لیکن الفاظ بگڑے ہوئے اور تلفظ غیر واضح تھا۔ کوئی بات کسی کے پلے نہیں پڑ سکی۔ اسی وقت تخی مراد نے سنبھل کر دروازے کی طرف دیکھا اور اپنے چچا زاد پر نظر پڑتے ہی وہ ایک مرتبہ پھر اشتعال میں آ گیا۔

وہ دونوں بیک وقت ایک دوسرے کی طرف بڑھے۔ تخی مراد کے تیور جارحانہ تھے جب کہ ولی داد کا انداز بولی خوشامدانہ تھا۔ ہم تینوں نے تیزی سے ان کی ملاقات کے لیے جگہ خالی کر دی۔

تخی مراد نے اپنی دانست میں ولی داد کے چہرے کو اپنے نشانے پر لے کر کسی لڑاکا مینڈھے کی طرح ٹکر رسید کرنے کی کوشش کی لیکن اسی وقت ولی داد شاید اپنے بڑے بھائی کے قدم چھونے کے لیے جھکا۔ تخی مراد کا نشانہ خطا گیا۔ وہ زور سے منہ کے بل ولی داد پر گرا۔ ولی داد اس ناگہانی افتاد سے بوکھلا کر سیدھا کھڑا ہوا تو تخی مراد اس کے کندھے پر دوہرا لٹکا ہوا تھا۔

ولی داد نے بڑبڑا کر اسے اپنے کندھے سے اچھال کر پھینک دیا۔ تخی مراد بہت مضحکہ خیز انداز میں فرش پر گرا۔ کسی چوپائے کی طرح کہنیوں کے اور گھٹنوں کے بل جھک کر اپنا چہرہ ٹکرانے سے بچایا اور کسی مداری کی طرح سیدھا ہو گیا۔

تخی مراد کی غراہٹوں اور گالیوں نے ولی داد کی ہر خطا

کردی تھی۔ تجی مراد سنبھل کر اس پر حملہ آور ہوا تو وہ اپنی مدافعت کے لیے تیار تھا۔ دونوں ایک دوسرے کو کوئی کاری ضرب لگائے بغیر ایک دوسرے سے گتھم گتھا ہو گئے۔

واضح طور پر تجی مراد کا پلہ بھاری تھا۔ وہ جسیم اور توانا ہونے کے ساتھ اشتعال میں بھی تپا ہوا تھا۔ اس نے چند ہی جھٹکوں میں خود کو ولی داد کے شکنجے سے آزاد کرا کے اس کے چہرے اور جسم کے دوسرے حصوں پر بے تحاشا مکوں کی بوچھاڑ کر دی۔ چند ہی لمحوں میں ولی داد کا چہرہ اور جسم تازہ خون میں ڈوبنے لگا اور وہ اپنے اوسان کھو کر فرش پر گر گیا۔

تجی مراد اسے ننگی ننگی گالیاں دیتا ہوا کسی سفاک قاتل کی طرح اس کے سینے پر سوار ہو گیا۔ سینے پر سواری گانٹھنے کے بعد اس نے ولی داد کے گریبان پر ہاتھ ڈال دیا اور اس کے سہارے اس کا سر فرش سے کئی کئی انچ اوپر اٹھا کر زور زور سے نیچے مارنے لگا۔ وہ چوٹیں کسی بھی شخص کی بربادی کے لیے کافی تھیں۔ ولی داد ادھ موا ہو کر ہانپنے لگا۔ اس کے ہاتھ پیر ڈھیلے پڑ چکے تھے۔

اسے پوری طرح مغلوب کر لینے کے بعد بھی تجی مراد کے کلیجے میں ٹھنڈک نہیں پڑی۔ اس نے ولی داد کے سینے سے اترے بغیر تیزی سے سر جھکایا اور کسی کے کچھ سمجھنے سے پہلے ولی داد کے نرخرے میں اپنے دانت گاڑ دیے۔ مجھے اس کی وحشیانہ حرکت کا اندازہ ولی داد کے تڑپنے اور چیخنے سے ہوا۔

وہ ایک عبرت انگیز منظر تھا۔ ان کے جسموں میں وہ ابلتی لہو ملی کروڑوں کی تھی جو ہیروئن کی تجارت سے حاصل کی گئی تھی۔ وہ دونوں اس کھیل میں ملوث تھے۔ ایک نیک نام اور نام نہاد سیاسی گھرانے میں پروان چڑھنے والے موت کے دو سوداگر ایک دوسرے کو نیچا دکھانے کے لیے برسرپیکار تھے۔ میرے لیے ان دونوں کی ایک ہی شناخت تھی اور وہ یکساں انجام کے حق دار تھے۔ وہ ایک دوسرے کے منصب کو اچھی طرح پہچانتے تھے اور اسی شایان شان انداز میں لڑ رہے تھے۔ ایک دوسرے کے زندہ جسم کو بھنبھوڑ رہے تھے۔ اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا تھا کہ ان میں سے کون غالب تھا اور کون مغلوب۔

حکمرانی کا خواب دیکھنے والے تجی مراد نے اس وقت مردار خور گدھوں کو بھی شرمایا ہوا تھا۔ وہ قریب المرگ جسموں کے قریب بیٹھ کر مدھم فرسا آوازوں میں شاید اس کی موت کی دعائیں مانگتے رہتے ہیں لیکن اس وقت تک اس جسم کو نہیں چھوتے، جب تک اس سے روح پرواز نہ کر جائے مگر تجی مراد اپنے زندہ بھائی کا نرخرا اپنے دانتوں سے نوچ رہا تھا۔ اس کے ابلتے ہوئے لہو کی گرمی اپنے لبوں پر محسوس کر رہا تھا اور پھر بھی اپنے آپ سے شرمسار نہیں تھا۔

وہ منظر دیکھ کر اول خان کراہت اور خوف سے جھرجھریاں لے رہا تھا۔ اس نے بڑھ کر تجی مراد کو الگ کرنا چاہا لیکن میں نے تجی سے اسے روک دیا۔ وہ ملک کے بدن سے دیلتے نوچ رہے تھے۔ انھیں کس نے روک لیا تھا جو اس برادر کشی میں مداخلت کی جاتی۔

تجی مراد کے دانتوں کی گرفت بہت مضبوط تھی۔ وہ نکیلے دانت اپنی منائی ہوئی جگہوں میں گہرے اور گہرے اترتے چلے جا رہے تھے۔ ولی داد تڑپنے لگا۔ دشمن کا مارا پھر بھی بچ جاتا ہے لیکن اپنوں کا مارا پانی بھی نہیں مانگتا۔ تجی مراد نے اس کی شہ رگ پر وار کیا تھا جو کاری ثابت ہونے والا تھا۔

ہوتے ہوتے ولی داد کے بدن کی ساری جنبشیں معدوم ہو گئیں۔ اس کا کرب آلود پسینوں میں نہایا ہوا چہرہ موت کی وحشت سے سفید ہو چلا تھا۔ اس کی آنکھوں کے ڈھیلے اپنے حلقوں سے باہر ابلے پڑ رہے تھے۔ شاید چند آخری سانسیں اس کے سینے کے قفس میں قید رہ گئے تھے۔ مرتے ہوئے حریف کا سینہ آخری سانسوں پر اتنی تیزی سے پھولنے اور پچکنے لگا کہ اس کے اثر سے تجی مراد کا دھڑ واضح طور پر اوپر نیچے ہوتا ہوا نظر آیا تھا۔ پھر ولی داد کی گردن ایک جھٹکے سے بائیں طرف ڈھلک گئی۔

تجی مراد کو اندازہ ہو گیا تھا کہ اس کی بربریت ولی داد کے لہو سے اپنا خراج وصول کر چکی ہے۔ وہ ولی داد کے کچلے ہوئے نرخرے کو چھوڑ کر اس کے بے جان جسم پر سے اتر آیا۔ اس کا پورا دہانہ اور چہرہ خون میں لتھڑا ہوا تھا اور اس خون آشام چہرے کی لہو رنگ سرخی میں صرف دو بڑی بڑی حیوانی آنکھیں چمک رہی تھیں۔ وہ وہیں کھڑے کھڑے آستین سے اپنا منہ صاف کرنے لگا۔

"تجی مراد کا انتقام بہت بھیانک ہوتا ہے۔" وہ ورکی اور مخمور آواز میں بولا۔

"اندر جا کر پانی سے اپنا دہانہ اور چہرہ صاف کرو!" سلطان شاہ کراہت سے مغلوب ہو کر بے اختیار چیخ پڑا۔ "اس وقت تم کسی آدم خور درندے سے بھی گئے گزرے لگ رہے ہو۔"

تجی مراد نے برا مانا اور نہ کوئی حجت کی۔ آواز پر سر ھلاتے ہوئے درندے کی طرح اس عقبی دروازے کی طرف بڑھ گیا جو پچھلے برآمدے میں بنے ہوئے بیت الخلا یا غسل خانے میں کھلتا تھا۔

"دوسروں کی زندگیوں سے کھیلنے والے اندر سے اسی طرح بے حس ہو کر آدمیت کا احترام کھو بیٹھتے ہیں۔" اس کے چلے جانے کے بعد اول خان نے درد انگیز لہجے میں کہا۔ "اس وقت مجھے تجی مراد کا اصل روپ دیکھ کر اس کی صورت سے نفرت ہو گئی ہے۔ میرا بس چلے تو اسے اسی وقت گولی مار دوں۔"

"صبر سے کام لو۔ اسے برداشت نہیں کر سکتے تو اپنے دفتر میں چلے جاؤ۔ وہ اس وقت اپنی برتری کے گھمنڈ میں گم ہے۔ میں اسی وقت اس سے کچھ کام کی باتیں کرنی چاہتا ہوں۔"

"وہ ابھی تم سے تخلیے میں بات کرنا ہے" کہتا جا رہا ہوں۔"

ولی خان بوجھل قدموں سے واپس چلا گیا۔ سلطان تنہا وہیں
رہا۔
تھی مرار واپس آیا تو سراور چہرے کے ساتھ اس کے کپڑے
بھی اسی طرح پانی میں بھیگے ہوئے تھے جیسے وہ لباس سمیت نہا کر آیا
ہو۔ کمرے میں آتے ہی اس نے حقارت سے ولی دار کے سر کو اپنے
پیر سے جھنجھوڑا اور میری طرف متوجہ ہو کر کہا "سے انتقام کہتے
ہیں۔ میں اپنے دشمنوں کو کبھی بھی معاف کرنے کا قائل نہیں
ہوں۔ اب میں جیف کا بھی یہی انجام دیکھنا چاہتا ہوں۔ جو میری
موت کا خواہاں ہو، اسے اس زمین پر زندہ رہنے کا کوئی حق نہیں
ہے۔ بولو تم نے کیا فیصلہ کیا ہے؟"
"اس وقت تم نے اپنے قول و فعل سے میرا تذبذب دور کردیا
ہے جس کے بعد میں تم سے کھل کر بات کرسکتا ہوں۔ اس وقت ہم
ایک دوسرے کا گلا کاٹنے کے بھیانک کھیل میں الجھے ہوئے تھے جو
کبھی چوکا، وہ ولی دار کی طرح مارا جائے گا۔"
"ہرگز نہیں، میری نیت صاف ہے۔ میں تمہارے ساتھ کوئی
ایسی حرکت نہیں کروں گا۔"
"میں آنے والے وقت کا حساب پچھلے تجربے سے لگاتا ہوں۔
تم اور راس المیڈا... اس کھیل کے تین فریق ہیں۔ پہلے میری
اور راس المیڈا کی دشمنی تھی پھر اس نے تمہیں میرے پیچھے
لگایا۔ تمہارے شدید رد عمل پر میرے ایک درست تک پہنچ گیا۔ اسی
کے ساتھ راس المیڈا نے مجھے تمہارے پیچھے لگا دیا۔ اب تم مجھ
سے راس المیڈا کے لیے بات کررہے ہو۔ تم باہر نکلے تو راس
المیڈا تمہیں کسی نئی چال میں پھانس سکتا ہے۔ تمہاری ایک بہت
بڑی کمزوری اس کے ہاتھ میں ہے۔ تم اس سے نہیں بچ سکتے۔
سکتا ہے کہ اس کے مجبور کرنے پر کل تم ولی دار کی طرح میرا بھی
گلا دبا ڈالو۔ اسی لیے میں کہہ رہا ہوں کہ ہم سب ایک دوسرے
کے پیچھے لگے ہوئے ہیں۔ جو چوکے گا، وہ بے رحمی سے ذبح کردیا
جائے گا۔"
وہ چند ثانیوں تک تفکر آمیز خاموشی میں ڈوبا رہا پھر ٹہلتے
ہوئے کہنے لگا "میں تمہاری بات سمجھ رہا ہوں ہم اس بلیک میلر سے
... وہ سب ہو سکتا ہے کہ وہ ایک مرتبہ پھر تمہیں تمہارے خلاف
... لیکن میں وعدہ کرتا ہوں کہ اسے ٹالتا رہوں گا۔ پہلے میں
... تھا۔ اب میرے ہاتھوں میں ولی دار کی لاش ہوگی۔ میں
... جاؤں گا کہ وہ تمہارے ہاتھوں مارا گیا ہے۔"
"میں ان اندازوں پر نہیں چل سکتا" میں نے فیصلہ کن لہجے
میں کہا "تم خود بتا چکے ہو کہ وہ تم سے تمہاری مرضی کے خلاف
... کام لیتا رہا ہے۔ میں یہ ماننے سے قاصر ہوں کہ تم اس کا
حکم نہیں کرو گے۔ تمہاری طرح وہ بھی اپنے نافرمانوں کا بہت
... کرتا ہے۔"
"پھر تم کیا چاہتے ہو؟" اس نے جھنجھلاتے ہوئے سوال
کیا۔
"اگر تم راس المیڈا سے واقعی نجات حاصل کرنی چاہتے ہو تو
اس کی موت تک تمہیں یہیں رہنا ہوگا۔"
"یہ کوٹھری میرے لیے جیل سے بھی بدتر ہے۔ میں زیادہ دن
یہاں نہیں رہ سکتا۔"
"یہاں نہ سہی، میں تمہیں کراچی میں کوئی آرام دہ کمرا پیدا
کرسکتا ہوں۔ شرط صرف یہ ہے کہ وہاں میرے آدمیوں کی نگرانی
ہوگی۔ تم میری مرضی کے بغیر باہر نہیں نکل سکو گے" میں نے اپنے
موقف میں ذرا سی لچک پیدا کرلی۔
وہ وقت کا خریدار تھا تاکہ نجات کی کوئی راہ نکال سکے۔ میری
نئی تجویز میں اسے وقت ملتا ہوا نظر آرہا تھا۔ اس کی آنکھیں چمکنے
لگیں لیکن وہ بولا تو اس کی آواز سپاٹ تھی "اس کا مطلب یہ ہوا
کہ میں تمہاری قید میں رہنے کے لیے تیار ہو جاؤں ورنہ تم مجھے
راس المیڈا کے سپرد کردو گے؟"
"بدقسمتی سے تمہارے سامنے انتخاب کے لیے صرف یہی دو
راستے رہ گئے ہیں۔ تیسرا راستہ تصادم کا ہے۔ تم یہاں سے فرار کی
کوشش کرکے دیکھ لو۔ ہمارے بار بار ہونے تو زندہ و سلامت صحرا کے
اس پار نکل جاؤ گے، بدنصیبی نے راستہ کاٹا تو میرے کسی فرد کی
گولی تمہیں چاٹ جائے گی۔"
"تمہارا معاوضہ کیا ہوگا؟" وہ تکلفات چھوڑ کر براہ راست
سوال کر بیٹھا۔
"مجھے معلوم ہے کہ اپنی زندگی کے لیے تم بہت کچھ لٹا سکتے ہو۔
تم نے اپنا ہیروئن کا کاروبار مجھے سونپنے کی پیش کش بھی کی تھی لیکن
یہ دھندا میری زندگی کا مقصد نہیں ہے۔ تمہاری ہیروئن تم کو مبارک
ہو۔ میں برسوں پہلے اسے طلاق دے چکا ہوں۔ مجھے چار کروڑ روپیہ
درکار ہے۔ نقد اور بڑے نوٹوں کی صورت میں۔"
"اس بات کی کیا ضمانت ہے کہ تم رقم لے کر اپنے وعدوں
سے مکر نہیں جاؤ گے؟"
"تمہیں میری نیت پر شبہ ہے تو رقم رہا ہونے کے بعد دے
دینا" میں نے بے پروائی سے کہا۔
میری پیش کش پر وہ بھونچکا سا گیا اور میری طرف دیکھتے ہوئے
بے یقینی سے بولا "اگر رہا ہونے کے بعد میں نے رقم دینے سے انکار
کردیا تو تم کیا کرو گے؟"
"موجودہ تجربے کے بعد تم ایسا نہیں کرسکو گے، منحرف ہونے
تو میرے ہاتھ بہت دراز ہیں۔ وعدہ خلافی کا حساب میں رقم سے
نہیں، خون سے چکایا کرتا ہوں۔ میں نے تمہارا اصل روپ دیکھ لیا
ہے۔ وعدہ خلافی کرکے تم میرا اصل روپ دیکھ لو گے۔"
"اس کام میں تمہیں کتنا وقت لگے گا؟" وہ یک بہ یک فکر مند
نظر آنے لگا تھا۔
"میں اسے جلد از جلد نمٹانے کی کوشش کروں گا۔ مجھے صرف

راس البیڈا کا پتا درکار ہوگا۔ اس کے تین دن کے اندر اندر وہ اس دنیا میں نہیں ہوگا" میں نے پورے وثوق کے ساتھ کہا۔
"تمہاری شرائط معقول ہیں" وہ چند ثانیوں تک سوچنے کے بعد بولا "تمہاری طرح مجھے بھی سوچنے کی مہلت درکار ہے۔ میں تمہیں کل تک جواب دوں گا۔ بظاہر ہمارا سمجھوتا نہ ہونے کی کوئی وجہ نہیں ہے۔"
"تم سوچنے کے لیے ایک ہفتہ بھی لے سکتے ہو مگر یہ یاد رہے کہ اس طرح تم اپنی قید کی مدت میں اضافہ کر رہے ہو۔ رضامندی کے بعد تمہیں صرف راس البیڈا کا سراغ بتانا ہوگا۔"
"مجھے یہی ایک بات پریشان کر رہی ہے۔ تمہیں چار کروڑ کی رقم کی پروا نہیں ہے۔ یوں معلوم ہوتا ہے جیسے تم صرف اور صرف راس البیڈا تک پہنچنے میں دلچسپی رکھتے ہو" دل کی بات اس کی زبان پر آ گئی۔
"پھر تم راس البیڈا ہی کی تحویل میں چلے جاؤ تو بہتر رہے گا" میں نے برہمی سے کہا اور گھوم کر دروازے کی طرف چل دیا۔ میں نے اندازہ لگایا تھا کہ اس کی بدن راشک کے لیے میرا ایک بار پیچھے سے دیکھنا ناگزیر ہو گیا تھا۔ میرے معاندانہ رویے سے اسے میرے اصل ارادوں کی جھلک ملنے لگی تھی۔
اس نے دروازے پر میرا بازو پکڑ لیا۔ میں برہمی کے عالم میں اس کی طرف پلٹا تو اس کا اعتماد متزلزل ہو چکا تھا۔ وہ آہستگی سے بولا "یہ نہ بھولو کہ میں تمہارا قیدی ہوں اور زندہ رہنا چاہتا ہوں۔ ایک مغلوب شخص کا ذہن ہزاروں وسوسوں کی آماجگاہ ہوتا ہے۔ تمہیں صبر سے میری بات سننی چاہیے۔"
"صبر کی ایک حد ہوتی ہے۔ اب تم حد سے تجاوز کرتے جا رہے ہو۔"
"ٹھیک ہے۔ میں نے فیصلہ کر لیا ہے" اس نے اسی لہجے میں کہا "مجھے تمہاری تجاویز منظور ہیں۔"
اسی وقت دو آدمی وفادار کی لاش اٹھانے کے لیے آ گئے اور ہماری گفتگو کا سلسلہ رہیں منقطع ہو گیا۔ ان دونوں نے لاش کو اسٹریچر پر ڈالا اور چند منٹ میں وہاں سے چلے گئے۔ سلطان شاہ نے ان سے کہہ دیا کہ وہ فرش وغیرہ کی صفائی تھوڑی دیر بعد کریں تاکہ ہماری گفتگو مکمل ہو سکے۔
"تم خوب اچھی طرح سوچ سمجھ لو پھر مجھے راس البیڈا کا پتا بتا دینا" میں نے کہا۔
"میں اپنی قید کی راتوں میں اضافہ نہیں کرنا چاہتا۔ میں ابھی سب کچھ بتانے کے لیے تیار ہوں۔ آج سے میری راتوں کی گنتی شروع ہو جائے گی۔ تم مجھے زیادہ سے زیادہ آج رات یہاں رکھ سکتے ہو۔ کل سے میں دو راتیں کراچی میں بسر کرنے کا حق دار ہو جاؤں گا۔ اس کے بعد تمہیں مجھ کو رہا کرنا ہوگا۔"
اس نے میری تین راتوں والی بات کو مضبوطی سے پکڑ لیا تھا اور اپنی دانست میں ان کا حساب بھی لگا لیا تھا۔ میں نے اس کی خاموشی کی تو اس نے ایک گہرا سانس لے کر مجھ سے سگریٹ مانگا۔ میں نے اپنے پیکٹ سے دو سگریٹیں سلگا کر ایک اس کے حوالے کر دی۔
وہ کمرے میں ٹہل کر سگریٹ کے گہرے گہرے کش لینے لگا۔ صاف ظاہر تھا کہ اس نازک موڑ پر وہ کسی شدید اندرونی کشمکش میں مبتلا تھا اور وقت گزار کر اس پر قابو پانے کی کوشش کر رہا تھا۔
"ہم تمہارے بولنے کا انتظار کر رہے ہیں" چند لمحوں کے بعد سلطان شاہ نے اسے یاد دلایا۔
"میری چھٹی حس مجھے تنگ کر رہی ہے" وہ رک کر ناگوار آواز میں بولا۔
"چھٹی حس نہیں، یہ تمہاری اپنی مکاری ہے جو تمہیں ستا رہی ہے" میں نے اسے گھورتے ہوئے خشک لہجے میں کہا "تم یہ سوچ کر پریشان ہو رہے ہو کہ اس وقت تم میری جگہ ہوتے تو تمہاری کیا چال ہوتی۔ تم کینہ پرور اور مغلوب الغضب قسم کے آدمی ہو اس لیے آئینے میں نظر آنے والی تصویر تمہیں خوف زدہ کر رہی ہے۔"
"تم نے میرے ساتھ عہد شکنی کی تو شاید تم مجھے مارنے میں کامیاب ہو جاؤ لیکن یہ یاد رکھنا کہ میں مر کر بھی تمہیں معاف نہیں کروں گا۔ میری روح تم سے بھیانک انتقام لے گی اور تم تاقیامت جہنم کی آگ میں سلگتے رہو گے۔"
"مجھے یہ جان کر خوشی ہوئی کہ تم قیامت اور جہنم پر یقین رکھتے ہو" میں نے اس کا مضحکہ اڑاتے ہوئے کہا۔ "اب یہ بکواس بند کرو اور مجھے کام کی بات بتاؤ تاکہ میں یہاں سے کراچی کی طرف روانگی کا پروگرام بنا سکوں۔ میں خود بھی کیمپ کی اس صحرائی زندگی سے بےزار ہو چکا ہوں۔"
"میری سمجھ میں نہیں آتا کہ تم کراچی کی آسائشوں کو چھوڑ کر یہاں کیوں پڑے ہوئے ہو؟"
"تم پھر بہک رہے ہو۔ راس البیڈا کا پتا بتاؤ ورنہ ہم جا رہے ہیں۔"
اس نے اضطراری طور پر سگریٹ کا ایک گہرا کش لے کر تھوک نگلنے کی کوشش کی پھر اپنے ہونٹوں پر زبان پھیرنے کے بعد راس البیڈا کے مکان کا محل وقوع بتانے لگا۔
ڈیفنس سوسائٹی میں سعودی قونصل خانے سے ساحل کی طرف جانے والی سڑک کا ذکر آتے ہی میں چونک پڑا۔ تجمل مراد جس عمارت کا ذکر کر رہا تھا، اسے میں بارہا دیکھ چکا تھا اور وہ جگہ ہمیشہ ہی میری نظروں میں کھٹکتا رہا تھا۔
سلطان شاہ اپنا نچلا ہونٹ دانتوں میں دبائے خشونت بھری نظروں سے تجمل مراد کو گھور رہا تھا مگر وہ میری طرف متوجہ ہونے کی وجہ سے سلطان شاہ کی طرف سے بےخبر یا غافل تھا۔

میں جب بھی ادھر سے گزرا وہ مکان میری خصوصی توجہ کا مرکز بنے بغیر نہ رہ سکا۔ سامنے کے حصے میں تقریباً بیس فٹ اونچے ستونوں کے درمیان اوپر نیچے سرکنے والے بند دروازوں کے علاوہ اس عمارت میں کبھی بھی رسائی کا کوئی راستہ نظر نہیں آیا تھا۔

یہ میرا ایک ذہنی مبالغہ بھی ہو سکتا تھا لیکن یحیٰی مراد نے راس البیڈا کی کمین گاہ کا محل وقوع بتانے کے ساتھ اس کا جو نقشہ بنایا تھا وہ اسی عمارت پر منطبق ہوتا ہوا نظر آرہا تھا جو میرے ذہن میں جاگزیں تھی۔

وہ اپنے قرب وجوار کے دوسرے مکانات سے کئی گنا زیادہ رقبے پر بنی ہوئی عمارت تھی۔ کنکریٹ کے بلند وبالا ستونوں کے درمیان لگے ہوئے آہنی دروازے اتنے کشادہ تھے کہ ان کے کھول دیے جانے پر بڑے سے بڑے ٹرالر وغیرہ بھی آسانی سے اندر جا سکتے تھے۔ عمارت کے سامنے والے حصے میں، جو سڑک پر کھلتا تھا، ایک دوسرے سے متصل ایسے چار دروازے تھے۔ اس سمت میں کسی بھی دیوار وغیرہ کی کوئی گنجائش نہیں چھوڑی گئی تھی۔

یحیٰی مراد کو اس مکان کا نمبر وغیرہ نہیں معلوم تھا۔ میری دانست میں وہ ایک معمولی بات تھی۔ شہروں میں رہنے والے بیشتر لوگ اپنے شناساؤں اور رشتے داروں کے گھروں کے محل وقوع سے بہت اچھی طرح واقف ہوتے ہیں اور جب چاہتے ہیں کسی دشواری کے بغیر وہاں پہنچ جاتے ہیں لیکن ان سے ان گھروں کا پتا پوچھ لیا جائے تو ان پر وقت پڑ جاتا ہے۔

یحیٰی مراد پتے سے لاعلم ہوتے ہوئے اس مکان کی جو نشانیاں بتا رہا تھا، میری نظروں میں وہ بہت واضح تھیں۔ ان نشانیوں سے باخبر ہونے کے بعد دھوکا کھانے کا کوئی امکان نہیں تھا۔

"تم سب کچھ بتا رہے ہو تو اس مکان کا نمبر کیوں نہیں بتاتے؟" یحیٰی مراد کے خاموش ہونے پر سلطان شاہ نے غرا کر پوچھا۔ وہ زیتقیں کے علاقے سے بہت زیادہ واقف نہیں تھا اس لیے اس کی الجھن اپنی جگہ پر بجا تھی۔ میں اس کی الجھن رفع کر سکتا تھا لیکن یحیٰی مراد کے سامنے میں زیادہ نرمی دکھانے کے حق میں نہیں تھا۔ میں نے سلطان شاہ سے کچھ کہنے کے بجائے خاموشی اختیار کیے رکھی۔

"میں اس مکان کے نمبر سے واقف نہیں ہوں۔ مجھے ایک بار بریفنگ کے لیے وہاں بلایا گیا تھا۔ وہ عمارت ایسی ہے کہ اسے باہر سے ایک بار دیکھ کر بھلایا نہیں جا سکتا۔ تم اس سڑک پر پہنچ گئے تو اس عمارت کو دور ہی سے پہچان لو گے۔ یقین کرو کہ میں تم سے کوئی بلف نہیں کر رہا۔ مجھے اپنی زندگی اور آزادی بہت عزیز ہے۔ اگر مجھے اس گھر کا پتا معلوم ہوتا تو میں اتنی لمبی چوڑی تقریر کرنے کے بجائے تمہیں مکان کا نمبر وغیرہ ضرور بتا دیتا۔" یحیٰی مراد نے کہا۔

"کراچی میں اس طرح کے مکانات بنانے کا رواج نہیں ہے۔" اول خان نے اشتباہ آمیز لہجے میں کہا "زیتقیں کے علاقے میں رہنے بھی خوبصورت مکان بنوانے کا رواج ہے۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ محلات نما مکانوں کے درمیان میں کسی نے ایک بے ڈھنگا کیوں بنوایا ہوگا۔"

"وہ مکان دیکھنے کے بعد تم کو میری ہر بات پر یقین آجائے گا۔" وہ ہچکچاتے ہوئے بولا۔

وہ دونوں اس گفتگو پر یحیٰی مراد کے ساتھ سختی برتنے پر مائل نظر آرہے تھے مجھے مجبوراً کھنکھار کر دخل دینا پڑا۔ میں نے آہستگی سے کہا "میرا خیال ہے کہ میں نے زیتقیں میں اس قسم کا مکان دیکھا ہوا ہے۔"

یحیٰی مراد کے چہرے پر رونق سی آگئی اور وہ ممنونیت بھری نگاہوں سے میری طرف دیکھتے ہوئے بولا "خدا کا شکر ہے کہ یہاں کوئی میرا ہم نوا بھی ہے... ایک سمجھوتا ہو جانے کے بعد مجھے جھوٹ بولنے کی کیا ضرورت ہے؟"

"ابھی تم نے کہا کہ تم ایک بار اس عمارت میں جا چکے ہو؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے استفسار کیا۔ اس نے اپنے سر کی پرجوش جنبش سے اثبات میں جواب دیا۔

"اگر میں غلطی پر نہیں ہوں تو باہر سے دیکھنے پر وہ ویران عمارت کسی بڑے گودام سے مشابہ نظر آتی ہے......"

"تم بالکل ٹھیک کہہ رہے ہو۔" وہ میری بات کاٹ کے اضطراری لہجے میں بول پڑا "یہ اس مکان کی سب سے بڑی پہچان ہے۔ یہ بات میرے دماغ میں گھوم رہی تھی لیکن زبان پر نہیں آرہی تھی۔"

"اگر تم نیک نیتی سے راس البیڈا کی موت کے خواہاں ہو تو اس عمارت کے بارے میں ہر بات بتاتے چلے جاؤ۔ وہ کسی احاطے کے بغیر کنکریٹ اور لوہے کی ایک بلند فصیل ہے۔ میں اندر رسائی کے طریقے کے بارے میں تمہارا مشورہ چاہتا ہوں۔ اس فصیل میں کہاں اور کیسے شگاف ڈالا جا سکتا ہے؟"

"وہاں داخلے کی راہ تلاش کرنا ہی شاید سب سے بڑا کام ہوگا۔" وہ چند ثانیوں کے توقف کے بعد فکر مندانہ لہجے میں بولا۔ "مجھے وہاں گیٹ نمبر چار پر پہنچنے کی ہدایت کی گئی تھی۔ دروازوں پر کوئی نمبر نہیں تھا اس لیے مجھ سے غلطی ہوگئی اور میں نے بائیں جانب سے پہلے گیٹ کے سامنے گاڑی روک دی۔ میں نیچے اتر کر سپاٹ ستونوں میں کسی اطلاعی گھنٹی وغیرہ کا بٹن تلاش کر رہا تھا کہ کسی خفیہ اسپیکر سے ابھرنے والی کھنکھناتی آواز نے مجھے بوکھلا دیا۔ کوئی کہہ رہا تھا کہ میں پہلے گیٹ کے سامنے موجود ہوں۔ اس وقت مجھے چوتھے گیٹ کے سامنے ہونا چاہیے تھا۔ باہر کسی شخص کے موجود نہ ہونے اور سامنے ٹھوس دیوار موجود ہونے کے باوجود اندر والوں کو میری آمد کا علم ہو گیا تھا۔ اس اچانک انکشاف نے مجھے خوفزدہ کر دیا اور میں اپنی گاڑی تیزی سے چوتھے گیٹ کے سامنے

لے گیا۔ وہاں کسی نے باہر آنے یا میری شناخت طلب کرنے کی زحمت نہیں کی۔ میری گاڑی رکتے ہی چوڑا فولادی شٹر کسی خودکار نظام کے تحت اوپر اٹھنا شروع ہوا۔ چند ہی ثانیوں میں فرش اور فولادی شٹر کے درمیان اتنا خلا پیدا ہو چکا تھا کہ بیک وقت کئی گاڑیاں اندر جا سکتی تھیں۔ اندر اندھیرا تھا۔ میں آرستے آرستے گاڑی اندر لے گیا اور شٹر تیزی سے دوبارہ بند ہو گیا۔"

وہ سانس لینے کے لیے خاموش ہوا تو سلطان شاہ بول پڑا "ہم بیسویں صدی میں رہ رہے ہیں۔ یہ اس دور کے معمولی سائنسی شعبدے ہیں۔ انہیں طلسماتی رنگ دینے کی کوشش مت کرو۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" اس نے اعتراف کیا "بعد میں مجھے بھی اندازہ ہو گیا تھا کہ فوٹو سیل اور ویڈیو کیمروں کی مدد سے بہت کچھ کیا جا سکتا ہے لیکن اگر بے خبری میں اچانک ہی ایسے شعبدوں کا سامنا کرنا پڑ جائے تو اچھے خاصے آدمی کی عقل ماؤف ہو جاتی ہے...... شٹر بند ہوتے ہی اندرون کا سا اجالا پھیل گیا۔ مجھے یوں محسوس ہوا جیسے میں کسی اونچی سرنگ کے ابتدائی حصے میں ہوں۔ اندر گاڑیاں پارک کرنے کے لیے کشادہ جگہ تھی۔ اس سے آگے ایک دیوار نے سب کچھ چھپایا ہوا تھا۔ دیوار کے وسطی دروازے سے ایک سفید فام نے باہر آ کر میرا استقبال کیا۔ وہ دروازہ ایک کمرے میں کھلتا تھا۔ کمرے کی بغلی دو دیواروں میں بند دروازے موجود تھے۔ تیسری دیوار تیجنے کی تھی لیکن اس کی دوسری جانب اندھیرے کا راج تھا۔ میرے وہاں پہنچنے کے چند ثانیوں بعد میرے کانوں میں راس المبڑا کی آواز آئی۔ خفیہ لاؤڈ اسپیکر فون کے ذریعے میری آواز اس تک پہنچ رہی۔ وہ مجھے بتا رہا تھا کہ مجھے نیرس کے لیے مارٹی کی شطرنجوں کی ایک کھیپ تیار کر کے اس مکان میں پہنچانی ہے جہاں اس کا ایک ذیلی بنگلے سے رہ رہا تھا۔ میں چیف یا راس المبڑا سے ہمیشہ خائف رہا ہوں لیکن اس وقت مجھے اپنا مستقبل خطرے میں نظر آنے لگا۔ میری چھٹی حس کہہ رہی تھی کہ شطرنجوں کی کھیپ میں کوئی بڑی گڑبڑ کی جائے گی۔ اگر وہ گڑبڑ پکڑی جاتی تو میری ساری زندگی تباہ ہو سکتی تھی۔"

جب کئی ثانیوں کی خاموشی کے بعد بھی اس نے بولنا شروع نہیں کیا تو مجھے احساس ہوا کہ اس بدانتظامی موڑ پر اس نے اپنی بات پوری کر لی تھی۔ میں نے پوچھا "تمہاری بات ادھوری ہے۔ تم نے اپنے اندیشے کے بارے میں راس المبڑا سے کوئی نہ کوئی سوال ضرور کیا ہو گا۔"

"اس نے میرے اندیشے کو پرکاہ کے برابر بھی اہمیت نہیں دی" اس نے سپاٹ لہجے میں کہا "اسے پورا یقین تھا کہ پاکستان میں کوئی بھی اس کھیپ کو ہاتھ لگانے کی جرأت نہیں کر سکے گا۔ منزل کے بارے میں اس نے استہزائیہ لہجے میں بتایا تھا کہ اس کیپ کی سرے سے کوئی منزل ہی نہیں تھی۔ چارٹرڈ جہاز کو پرواز کے چند منٹ بعد ایک مغربی نشانے پر گر کر تباہ ہو جانا تھا۔ بد قسمت جہاز اور نشانے کے جلے ہوئے ملبے کی راکھ میں نیست و نابود ہو کر رہ جانا۔"

راس المبڑا کے کے تائیں نامی مشن کے بارے میں ہم سب نے بہت زیادہ دماغ سوزی کر کے واقعات کی کڑیاں یکجا کی تھیں اور پھر اپنی دانست میں اس مشن کو پرواز سے پہلے ہی برباد کر دیا تھا لیکن ہمیں کہیں سے اس بات کی کوئی شہادت نہیں مل سکی تھی کہ ہم صحیح خطوط پر سوچتے رہے تھے۔ نجی مراد کے بیان سے یہ بات پہلی بار ثابت ہو رہی تھی کہ ہمارے اندیشے درست تھے۔ بارودی چیزیاں لے جانے والا مال بردار طیارہ قبر میں جانے کے بجائے اسی مقام پر کریش ہوتا تھا جسے امریکیوں نے جاڑن بری مکمل کیے جانے والے شہری زبانی منصوبے میں کے تائیں کا نام دیا تھا۔

"تم نے یہ سوچنے کی زحمت نہیں کی کہ وہ جہاز کہاں گرایا جانے والا تھا؟" میں نے پوچھا۔

"چیف سوالات بالکل پسند نہیں کرتا۔ یہی غنیمت تھا کہ اس نے میرے ایک سوال کا جواب دے دیا تھا۔ میں کوئی اور سوال کرتا تو وہ برہم ہو سکتا تھا۔ وہ ہر شخص کو اپنے حکم کا غلام دیکھنا پسند کرتا ہے۔ سوچنے والے لوگ اسے بالکل پسند نہیں ہیں۔ یہ بات اس نے روز اول ہی مجھ پر واضح کر دی تھی۔"

"تم نے دیکھ لیا تھا کہ اس کی حد سے بڑھی ہوئی یہی... خود اعتمادی اسے لے ڈوبی...... طیارے کے انجن چلنے سے پہلے ہی راس المبڑا کے منصوبے کا پردہ چاک کر دیا گیا اور تم یہاں پہنچا دیے گئے۔"

"وہ اپنے قول و فعل کا ذمے دار ہے" میں تو ناگہانی اس چکر میں آ گیا۔"

"تم اتنے معصوم نہیں ہو۔ وہ تم سے تمہارے جرائم کی قیمت وصول کر رہا تھا۔"

"ہیروئن کی تجارت جرم نہیں ہے۔ اسے مغرب والوں نے جرم بنایا ہوا ہے۔ میرے لیے سرحد اور افغانستان سے مال لانے والوں میں بہت سے پنج وقتہ نمازی اور روزے دار بھی ہوتے تھے۔ انہوں نے کبھی ہیروئن کو حرام اور برا نہیں کہا۔ جرم وہ ہوتا ہے جسے قانون کے ساتھ معاشرہ بھی برا سمجھے۔ تم مجھے مجرم کہہ رہے ہو لیکن میں ایک سانس میں تمہیں ان عزت داروں کے نام بتا سکتا ہوں جو اسی پیسے پر پل رہے ہیں......"

"بحث میں پڑنے کی ضرورت نہیں" میں نے سختی سے اسے خاموش کر دیا "ہر مجرم اپنے جرائم کے لیے خود ساختہ جواز لیے پھرتا ہے لیکن پھر بھی قانون کی گرفت سے نہیں بچتا۔ انسان کے بنائے ہوئے قانون کند ہو جائیں تو قدرت کا قانون حرکت میں آتا ہے۔ تم صرف یہ بتاؤ کہ وہاں تم نے اور کیا دیکھا؟ راس المبڑا کی مزید ہدایات کیا تھیں؟"

"اس نے مجھے نیرس والی کھیپ کی اہمیت سمجھانے کے لیے بتایا تھا" اپنی بات پوری کرنے کے بعد رخصت کر دیا۔ میں نے وہاں اس کمرے کے سوا اور کچھ نہیں دیکھا۔ خودکار آہنی دروازہ کھلا

در رکھیدہ وہاں سے رخصت ہو گیا۔"

"تم نے بعد میں اس عمارت کا طواف کر کے کوئی اندازہ لگانے کی کوشش کی تھی؟"

"نہیں۔" اس نے کسی جھجک کے بغیر کہا "چیف کے رسائل کا اندازہ لگانے کے بعد میں ایسی کوئی حرکت نہیں کر سکتا تھا۔ مجھے پتہ تھا کہ بریفنگ کے بعد میری نگرانی شروع کرا دی گئی تھی۔"

"اس سے پہلے وہ البرٹ کے ساتھ پی ای سی ایچ ایس میں رہ رہا تھا" سلطان شاہ نے مجھ سے مخاطب ہو کر کہا "ٹھوس والے منصوبے کی ناکامی اور عمارت کی تباہی کے بعد وہ وہاں سے نکلا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ اب بھی وہ کہیں اور رہ رہا ہو۔ اس نے تجی مراد کو پکڑ دینے کے لیے اس عمارت میں بلایا ہو۔"

"تم لوگ اپنے نتائج اخذ کرنے کے لیے آزاد ہو۔" تجی مراد نے مخل انداز ہوتے ہوئے کہا "لیکن میں نے وہاں جو کچھ دیکھا، اس کے بعد اس عمارت کو نظر انداز نہیں کیا جانا چاہیے۔"

"میرے ساتھی کا اعتراض وزنی ہے۔" میں نے تجی مراد سے معنی خیز لہجے میں کہا "اگر راس البیڈا وہاں نہیں رہ رہا تو ہم اسے کہاں تلاش کریں گے؟ اصل مسئلہ اس کے ٹھکانے کا ہے۔"

"یہ سب تمہارے مسائل ہیں۔" تجی مراد تیزی سے بولا۔ "مجھے جو کچھ معلوم تھا میں نے بتا دیا۔ اب تین راتوں کے بعد چوتھی رات میں اپنی خواب گاہ میں گزارنے کا حق دار بن چکا ہوں۔ تم میرے ساتھ وعدہ خلافی نہیں کرو گے۔ میں آزاد ہونے کے بعد بھی تمہارے ساتھ بھرپور تعاون کرتا رہوں گا۔ یہ تعاون اس وقت تک جاری رہے گا جب تک تم راس البیڈا کو جہنم واصل نہیں کر دیتے۔"

میں نے گمبھیر مسکراہٹ کے ساتھ اس کی طرف دیکھا اور کہا "تم نے اس وقت مجھے ایک نئی پیچیدگی کا احساس دلایا ہے۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ تمہیں رہا کرنے کے بعد میرا کیا بنے گا۔"

"تمہارا کیا مسئلہ ہے؟" اس نے مضطربانہ انداز میں کہا "تم تو ویسے ہی راس البیڈا کے ساتھ محاذ آرائی میں مصروف ہو۔ میرے رہا ہونے سے تم پر کیا اثر پڑے گا؟"

"تم بھول رہے ہو کہ یہ کہانی اتنی سیدھی نہیں ہے۔ ہم تینوں ایک دوسرے کے دشمن ہیں مگر پھر بھی آپس میں کچھ جوڑ کر کے تیسرے کو مروانے کی فکر میں ہیں۔ اس وقت کی تازہ ترین صورت حال یہ ہے کہ تمہیں بھاری تاوان کے لیے اغوا کیا جا چکا ہے۔ اگر راس البیڈا کو بھنک بھی مل گئی کہ تمہارے اغوا میں میرا ہاتھ تھا اور میں نے اس سے بدعہدی کرتے ہوئے اس کی رقم ہضم کر کے کسی نئے سمجھوتے کے تحت تمہیں چھوڑ دیا ہے تو میرے لیے بہت زیادہ مشکلات پیدا ہو جائیں گی۔ وہ میری طرف سے چوکنا ہو جائے گا۔ میں اسے ٹھکانے نہ لگا سکا تو تم مجھے رقم دینے سے انکار کر دو گے۔ تم دونوں ایک جا ہو کر میری دشواریوں میں اضافہ کر سکتے ہو۔"

"میں رہا ہوتے ہی تمہیں پوری رقم ادا کر دوں گا۔" بات

بگڑنے کے خوف سے وہ زیر لب نتھوں پر اتر آیا۔ "میں فون پر اپنے کسی آدمی سے چار کروڑ کی نقد رقم بڑے نوٹوں کی صورت میں منگوا لوں گا۔ تم اپنی مرضی کے مقام اور وقت پر مجھے آزاد کر کے وہ رقم لے سکو گے۔ اس کے بعد بھی راس البیڈا نہ مارا جا سکا تو میں اس مالی نقصان کو اپنے اغوا کا تاوان سمجھ کر بھول جانے کی کوشش کروں گا۔"

"شاید ہم قبل از وقت ان تفکرات میں الجھ رہے ہیں" اول خان نے اس وقت میری بالادستی پر اثر انداز ہوئے بغیر معذرت خواہانہ لہجے میں کہا "تین دن بعد اصل صورت حال سامنے آ جائے گی۔ اس وقت تم اپنی مرضی کے مطابق نیا طریقہ کار طے کر سکو گے۔"

"تمہارا ساتھی ٹھیک کہہ رہا ہے" تجی مراد نے اول خان کے دل میں پروان چڑھنے والے عزائم کا اندازہ کیے بغیر جلدی سے کہا "لیکن میں اب اس جلتے ہوئے صحرا میں مزید وقت نہیں گزار سکتا۔ مجھے فوری طور پر کراچی کے کسی بہتر ٹھکانے پر منتقل کرنے کا بندوبست کرو۔"

"یہ مت بھولو کہ اس وقت بھی تم بہت بہتر ٹھکانے پر ہو۔" سلطان شاہ اس کے خلاف اپنے دل کے بغض و عناد پر قابو نہیں پا سکا اور زہر آلود لہجے میں بول ہی پڑا۔

"کیا مطلب؟" تجی مراد نے کسی زخمی درندے کی طرح بھڑک کر تیزی سے پوچھا۔

"کچھ نہیں۔" میں نے سلطان شاہ کو گھورتے ہوئے جلدی سے بات سنبھالنے کی کوشش کرتے ہوئے کہا "تم نے دلاور کو مار ڈالا۔ اس کے مقابلے میں تم اس وقت بہتر جگہ پر ہو۔ اس مقابلے کا انجام مختلف ہو تا تو دلاور کی طرح تم بھی صحرا اور شہر کی تمیز سے بے نیاز ہو چکے ہوتے۔"

اس موازنے پر تجی مراد کی ذہنی رو بھٹک گئی اور وہ رعونت سے گردن جھٹک کر بولا "دلاور نمک حرام تھا۔ وہ بچپن سے میری کمائی پر پلتا رہا اور آج اس نے میرے خلاف تم لوگوں کے ہاتھ مضبوط کر کے میرے مان کو خاک میں ملا دیا۔ اس کا یہی حشر ہونا



تھا..... تم نہیں جانتے کہ میں برسوں سے اپنے پورے خاندان کی کفالت کر رہا ہوں۔ وہ سب ' مجھ سے بغیر عیش کر رہے ہیں۔ میرے چھوٹے تو چھوٹے' بڑے بھی میرے سامنے نظریں جھکا کر ادب سے بات کرتے ہیں' مجھے بے چون و چرا اپنا سردار مانتے ہیں۔ تم نے دیکھ ہی لیا کہ ولی داد نے پیٹھ پیچھے اپنی زبان سے زہر اگلا لیکن جب میری نگاہوں میں خون اترا تو اس کے دست و بازو میں مجھ پر وار کرنے کی سکت نہیں تھی۔ مدافعت اس کا حق تھا۔ ٹوٹے ہوئے پروں والے پرندے بھی جان بچانے کے لیے بھوکے درندوں کے دانتوں میں پھڑپھڑاتے ہیں۔ وہ مجھے مار ہی نہیں سکتا تھا۔ تم نے اس سے میرا موازنہ کر کے میری توہین کی ہے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" میں نے بحث ختم کرنے کے لیے سنجیدگی سے اس کی بات کی تائید کی "تم اگر اپنے خاندان کے ان داتا ہو تو ان گیدڑوں سے تمہارا موازنہ نہیں کیا جا سکتا۔ اپنا شکار کھانے والا' پس خوردہ کھانے والوں کے برابر کبھی نہیں ہوتا۔ تم یہاں آرام کرو۔ میں تمہاری کراچی منتقلی کا بندوبست کرتا ہوں۔ میری کوشش ہوگی کہ میں تم سے کیے ہوئے اپنے وعدے کو پورا کر سکوں۔"

"تم صاف اور سلجھے ہوئے ذہن کے مالک ہو۔" وہ تعریفی لہجے میں بولا "جانے سے پہلے مجھے سگریٹ کا پیکٹ دیتے جاؤ۔ اب تک تم نے اندازہ لگا لیا ہوگا کہ میں آگ وغیرہ لگا کر خودکشی کرنے والوں میں سے نہیں ہوں۔ میں اپنی عقل اور زور بازو سے اپنا راستہ بنانا جانتا ہوں۔"

میں نے لمحہ بھر کے لیے سوچا پھر اپنا سگریٹ کا پیکٹ اس کی طرف اچھال دیا۔

اس نے حریصانہ انداز میں وہ پیکٹ فضا ہی میں لپک لیا اور عامیانہ انداز میں اسے بوسہ دے کر دوبارہ اپنی بیہودہ سرائی شروع کر دی "سیاست میری طاقت اور دولت میرا ہتھیار ہے۔ ولی داد شاید بھول گیا تھا کہ پہاڑوں سے ٹکرانے والے سنگریزے دھول بن کر بکھر جاتے ہیں۔ تم دیکھ لو کہ ہمارا آمنا سامنا دشمنوں کی طرح ہوا تھا۔ تم بہت کچھ جانتے ہو لیکن آخر کار ہمارے درمیان مفاہمت ہو ہی گئی۔ ولی داد جیسے نادان دوست خود کو تباہ و برباد کر دیتے ہیں لیکن تم جیسے دانا دشمنوں سے مصالحت کر کے ڈول بہت کچھ سیکھنا ہے....."

رسی جل گئی تھی لیکن اس کے بل نہیں نکلے تھے۔ نیو دماغ میں آنے کے بعد اب ای زخم خوردہ انا لفظی سہاروں سے بلندی حاصل کرنے کی جستجو کر رہی تھی۔ وہ بولتا رہا اور ہم تینوں نے اس کے کمرے سے باہر آ کر دروازہ بولٹ کر دیا۔

"اس وقت تخی مراد ذہنی خلل میں مبتلا ہو چکا ہے۔" وہاں سے اپنے دفتر کی طرف جاتے ہوئے اول خان نے سرد اور جذبات سے عاری لہجے میں تبصرہ کیا۔

"ولی داد کا خون اس کے سر پر سوار ہے۔ اس نے مشتعل ہو کر جس بہیمانہ انداز میں اسے ہلاک کیا ہے' اسے آسانی سے نہیں بھلا سکے گا۔ وہ منظر خوابوں میں بھی اسے ڈراتا رہے گا۔" سلطان شاہ نے کہا "مجھے تھوڑا سا قلق ہے کہ اس دہشتناک واردات میں ہم خاموش تماشائی بنے رہے۔"

"ولی داد دو آدمیوں کا قاتل اور موت کا سوداگر تھا۔" میں نے اسے یاد دلایا "تم نے سنا نہیں کہ اس نے دبے لفظوں میں اعتراف کر ہی لیا تھا کہ اپنے بھائی جان کے ہیروئن کے کاروبار کی دیکھ بھال وہی کرتا ہے۔ یہ ہونا ہی تھا۔ ان دونوں کو ایک دوسرے کے سامنے صف آرا کرنے کے بعد ہمیں یہ اندازہ بھی ہو گیا کہ تخی مراد اپنے اصل روپ میں کس قدر بھیانک اور وحشی ثابت ہو سکتا ہے۔"

سلطان شاہ نے اول خان کے دفتر میں پہنچ کر ایک کرسی پر بیٹھتے ہوئے احتجاج آمیز لہجے میں کہا "میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ اس سے رایبی الینا کے ٹھکانے کے بارے میں معلومات اگلوانے کے بعد تم اسے منہ کیوں لگا رہے ہو؟ وہ ایک خونی درندہ ہے۔ اسے ختم کر دیا جانا چاہیے۔"

"میں حیران ہوں' ایک ممتاز سیاستداں ہوتے ہوئے وہ اتنا شقی القلب انسان ہے" اول خان جھرجھری لے کر بولا "اس کے ظاہر اور باطن میں کیسا لرزہ خیز تضاد ہے۔ اگر اس جیسے انسان کو ہم سب کی قضا و قدر کا مالک بنا دیا جائے تو ہمارا انجام کیا ہوگا؟"

"سیاستدانوں میں ایسے لوگ بھی ہیں لیکن خدا کا شکر ادا کرو کہ سب ایسے ہی نہیں ہیں۔ اس سے پہلے بھی تم دیکھ چکے ہو کہ ہمارے سیاستدان نہ صرف مجرموں کی پشت پناہی کرتے ہیں بلکہ خود بھی دامن بچا کر جرائم کر گزرتے ہیں" میں نے تلخ لہجے میں پچھلے تجربات کا سرسری حوالہ دیتے ہوئے اپنی بات جاری رکھی "وہ دور ختم ہو چکا ہے جب معززین اور شرفا سیاست کو قومی عبادت سمجھ کر اپنے اثاثے لٹا دیا کرتے تھے۔ اب یہ ایک کاروبار ہے۔ ایک لگا کر جب ہر ایک سو اور ہزار کمانے کے چکر میں پڑ جائے تو تخی مراد جیسے لوگوں کو ابھر کر اوپر آنے کا موقع مل جاتا ہے۔ سب ایک دوسرے کے راز داں ہوتے ہیں لیکن پر امن بقائے باہمی کے نظریے کے تحت کوئی کسی پر انگشت نمائی نہیں کرتا۔ کوئی کسی کی دُم کچل ڈالے تو وقتی طور پر الزامات اور جوابی الزامات کا ایک طوفان اٹھ کھڑا ہوتا ہے اور پھر حیرت ناک طور پر ہر طرف سکوت طاری ہو جاتا ہے۔ جس حمام میں سب ایک جیسے ہوں' وہاں کون کسی کو طعنہ دے کر نادم کر سکتا ہے؟"

"یہ حشر دیکھ کر دل چاہتا ہے کہ ہم لوگ سب کچھ بھول بھال کر سیاست کے میدان میں کود پڑیں" سلطان شاہ جذباتی لہجے میں بولا "کم از کم ایسے لوگوں سے تو نجات مل سکے گی۔"

"مٹی پلید ہو جائے گی۔" میں نے زہریلی ہنسی کے ساتھ کہا "ہمارا تو خیر ماضی ہی داغ دار ہے' جو شریف آدمی گھر کس کے میدان میں آتا ہے' سارے سیاسی گدھ اسی پر ٹوٹ پڑتے ہیں اور وہ اپنے زخموں کو چاٹتا ہوا میدان سے بھاگ کھڑا ہوتا

ہے..... لوگوں کا حافظہ اتنا کمزور ہوگیا ہے کہ جنازہ کا وقت آتا ہے تو بلی رار اور تحی مراد جیسے لوگوں کو کندھوں پر اٹھا کر دیوانہ وار ناچنا شروع کردیتے ہیں۔"

"یہ نظام کی خرابیاں ہیں" اول خان کی آواز افسردہ ہوگئی۔ "ان کے بارے میں سوچ سوچ کر اپنا خون نہ جلاؤ۔ یہ ہمارے بس سے باہر کی باتیں ہیں۔ ہمیں اسی نظام میں رہ کر برائیوں سے لڑنا ہے۔ یہ بتاؤ کہ اب تم نے تحی مراد کے بارے میں کیا سوچا ہے؟"

"اس کا مطلب یہ ہے کہ کچھ لوگ اس سرزمین پر زہریلے ناگوں کو پروان چڑھانے رہیں گے اور ہم ساری عمر ان سے لڑتے رہنے کے بعد ایک روز خود بھی اس دنیا سے رخصت ہوجائیں گے؟" میرے جواب دینے سے پہلے ہی سلطان شاہ غصے اور مایوسی کے عالم میں بول پڑا۔

"زمین پر انسانی خون کی رنگین بوندگرنے سے اب تک یہی ہوتا چلا آیا ہے اور شاید ابد تک ہوتا رہے گا" اول خان طویل سی مسکراہٹ کے ساتھ بولا "ہر دور میں چہرے بدلتے رہتے ہیں کردار وہی ہوتے ہیں۔ لڑائی میں ایک فریق غالب آتا ہوا نظر آتا ہے اور کبھی دوسرا چھانے لگتا ہے......"

"یہ جنگ کبھی ختم نہیں ہوسکتی" میں نے فیصلہ کن لہجے میں اول خان کی بات کاٹ کر کہا "تحی مراد کے انجام کے بارے میں کوئی ابہام نہیں ہے۔ قانون کے محافظوں کی موشگافیاں ہم سن چکے ہیں۔ تحی مراد کے مقابلے میں بھی قانون بے بس رہے گا کیونکہ اس کے خلاف کوئی ٹھوس ثبوت نہیں ہے۔ اس نے ہمارے سامنے جو کچھ اعترافات کیے ہیں وہ ان سے پھر سکتا ہے۔ اسے ہم کو کیفر کردار تک پہنچانا ہوگا۔"

"سوال یہ ہے کہ یہ نیک کام کب ہوگا؟" سلطان شاہ اس بارے میں بہت بے چین تھا۔

"ہم نے انگلی ہلائے بغیر بلی رار کو اس انجام تک پہنچا دیا۔ ہوسکتا ہے کہ تحی مراد کے ساتھ بھی ویسی ہی کہانی دہرائی جائے۔ میں راس الجبڑا کی تلاش تک اسے زندہ رکھنا چاہتا ہوں۔"

"تم نے اسے یہ پٹی پڑھادی ہے کہ وہ تھر کے کسی صحرائی کیمپ میں منتقل ہے۔ وہ کل کا دن طلوع ہوتے ہی ہنگامہ کھڑا کردے گا کہ اسے کراچی کیوں نہیں پہنچایا گیا" اول خان نے کہا۔

"اگلی صبح وہ خود کو کراچی کی کسی آرام دہ خواب گاہ میں پائے گا" میں نے اطمینان سے کہا "اسے کھانے پینے کے لیے اب جو چیز بھی دی جائے اس میں کسی خواب آور دوا کی خاصی مقدار ملادی جائے تاکہ وہ رات ہونے سے پہلے ہوش میں نہ آسکے......"

"اس کے لیے کس ہوٹل میں کمرا بک کرانے کا ارادہ ہے؟" سلطان شاہ نے جل کے پوچھا۔

"تمہارا کیا مشورہ ہے؟" میں نے ماحول پر چھائے ہوئے جمود کو ختم کرنے کے لیے اسے چھیڑا۔

"ہمیں اپنے لیے ہی مشکل سے سر چھپانے کا ٹھکانا ملا ہے۔"

اول خان کے پاس اس ویرانے کے علاوہ صرف اپنا گھر ہے" سلطان شاہ غصیلے لہجے میں بولا "اس مصیبت کو تم کہاں لے جاؤ گے؟"

میں سکون اور دلچسپی سے اس کی بات سنتا رہا۔ وہ خاموش ہوا تو میں نے سنجیدگی سے کہا "تم بھول رہے ہو کہ اس وقت مارو کا گھر بھی ویران پڑا ہوا ہے۔ اول خان کے دو آدمیوں کی نگرانی میں تحی مراد کو اسی تہ خانے میں ڈالا جاسکتا ہے جہاں گہری ہاسٹ کے ماتحت ڈونسکر جیت فر کو رکھا گیا تھا۔"

"اور اگر تحی مراد نے وہاں ہنگامہ آرائی شروع کردی؟" سلطان شاہ نے گھبرائے ہوئے لہجے میں پوچھا۔

"اول خان کے آدمی تماشا نہیں دیکھیں گے۔ ناگزیر ضرورت پڑنے کی صورت میں اسے قبل از وقت ہلاک بھی کیا جاسکتا ہے۔ وہ زندہ رہا تو شاید ہم اسے ایک مہرے کی صورت میں استعمال کرسکیں۔"

بات طے ہوگئی۔ تحی مراد کے لیے نئے ٹھکانے کی تجویز سننے کے بعد سلطان شاہ مطمئن نظر آنے لگا لیکن زبان سے میری تجویز کی تائید کرنے کے بجائے وہ لاتعلقانہ انداز میں جھنجھلاتا رہا۔

مارو کے گھر کا محل وقوع بہت آسان تھا۔ محض چابک جنبش پر بھی اول خان کے آدمی تحی مراد کو لے کر آسانی سے وہاں پہنچ سکتے تھے لیکن وہ گھر سلطان شاہ کا دیکھا بھالا تھا۔ اس کی رہنمائی میں وہ کام بہتر طریقے سے سرانجام دیا جاسکتا تھا۔

تحی مراد کو کسی شبہے کا موقع دیے بغیر وہاں سے مارو کے گھر منتقل کیا جانا تھا اس لیے اسے فوری طور پر زبردستی بے ہوش کرنا مناسب نہ ہوتا۔ الیس ای ایف والوں کو پورے صبر و تحمل سے اس وقت کا انتظار کرنا تھا جب تحی مراد بھوک یا پیاس سے مغلوب ہوکر خورونوش کی کسی چیز کی فرمائش کرتا۔

سلطان شاہ کو وہاں رک کر وقت گزارنا تھا لیکن میں راس الجبڑا کا ایک نیا سراغ مل جانے کے بعد وقت ضائع نہیں کرنا چاہتا تھا۔ میرا مسئلہ یہ تھا کہ میں اول خان ہی کے ساتھ اسٹیشن فورڈ آیا تھا اور میری گاڑی اول خان کے گھر پر کھڑی ہوئی تھی۔ اسٹیشن فورڈ سے اول خان کے گھر تک پہنچنا آسان نہیں تھا۔

مجھے اس بارے میں لب کشائی کی ضرورت نہیں پڑی۔ اول خان نے نظروں ہی نظروں میں میری الجھن بھانپ لی اور دوسرے اردلی سے ایک ڈرائیور کو بلوا کر اسے میرے حوالے کردیا۔

میری خواہش تھی کہ وہ ڈرائیور مجھے سہراب گوٹھ پر چھوڑ کر لوٹ آتا اور میں وہاں سے کوئی ٹیکسی وغیرہ پکڑ کر اول خان کے گھر پہنچ جاتا لیکن اول خان ایسے معاملات میں بہت حساس اور وضع دار واقع ہوا تھا۔ اس نے اپنے ڈرائیور کو ہدایت کردی کہ وہ مجھے اس کے گھر تک پہنچا کر واپس لوٹ آئے تاچار مجھے خاموش ہوجانا پڑا۔

میں ان دونوں کو الوداع کہہ کر وہاں سے رخصت ہوا تو مجھے یہ

اطمینان تھا کہ اول خان کا رابطہ نمبر میرے پاس موجود تھا اور میں ضرورت پڑنے پر شہر کے کسی بھی حصے سے اس سے رابطہ کر سکتا تھا۔ مجھے لے جانے والا ڈرائیور بہت کم گو اور ڈسپلن کا عادی معلوم ہوتا تھا۔ اس کی خاموشی کی وجہ سے مجھے راستے میں سوچنے کا موقع مل گیا اور میں اپنے ذہن میں بہت سے نقشے بناتا اور بگاڑتا ہوا اول خان کے گھر کے قریب جا پہنچا جہاں میری گاڑی موجود تھی۔

اپنی گاڑی کو کشمیر روڈ کے راستے پر لاتے ہوئے میں راس المیذا کی متوقع کمین گاہ کا ایک چکر لگانے کا فیصلہ کر چکا تھا۔ میرا خیال تھا کہ دن کے اجالے میں قرب وجوار کا گہرا جائزہ لینے کے بعد میں کارروائی کے وقت اور طریقۂ کار کا بہتر تعین کر سکتا تھا۔

اپنے خیالات میں ڈوبا ہوا میں ڈیفنس کے اس علاقے میں پہنچ گیا جہاں سے ایک سڑک سمندر کے قریبی ساحل کی طرف اور دوسری ویران ساحل کی طرف جاتی تھی۔ میں نے سعودی قونصل خانے والے چوراہے سے اپنی کار دوسری سڑک پر ڈال دی۔

ساحلی ویرانے کی طرف جانے والی وہ دو رویہ سڑک خاصی کشادہ تھی اور اس وقت اس راستے پر برائے نام ٹریفک چل رہا تھا۔ میں چاہتا تو تیز رفتاری سے درمیانی فاصلہ طے کر کے مطلوبہ مقام تک پہنچ سکتا تھا لیکن میں رفتار میں غیر معمولی کمی بیشی کر کے غیر ضروری طور پر کسی کی نظروں میں آنے کا خطرہ مول نہیں لینا چاہتا تھا۔ سیاہ آہنی شٹرز کی اونچی فصیل مجھے دوری سے نظر آنے لگی۔ اس عمارت کی پہلی جھلک نظر آتے ہی میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں۔ اس عمارت سے راس المیذا کا تعلق ظاہر ہونے کے بعد میرے ذہن میں عجیب عجیب وسوسے سر ابھار رہے تھے۔

میں چوکنے انداز میں ڈرائیونگ کر رہا تھا۔ اچانک عقب نما آئینے میں ایک تیز رفتار سیاہ کار کا عکس نظر آیا۔ وہ کار اتنی تیز رفتاری سے چلی آ رہی تھی جیسے اسے چلانے والا اپنے راستے میں آنے والی ہر رکاوٹ کو روندتے چلے جانے کا عزم لے کر شہری سڑکوں پر نکلا ہو۔

اس کار کی وجہ سے چند ثانیوں کے لیے میری توجہ بٹ گئی۔ میں نے داہنی طرف کافی جگہ چھوڑی ہوئی تھی جو آنے والی کار کے گزرنے کے لیے بہت کافی تھی لیکن اس کار کے ڈرائیور نے مسلسل ہارن بجانے کے ساتھ ہی ہیڈ لیمپس جلانے بجھانے شروع کر دیے۔

وہ واضح طور پر اس کی شرارت تھی۔ میں نے اپنی گاڑی مزید ہٹائی۔ وہ گاڑی میرے برابر سے گزری تو میں نے اگلی نشستوں پر دو نوعمر چہرے دیکھے اور پھر میرے بدن میں خوف کی لہر سرایت کر گئی۔ پینجر سیٹ والے لڑکے نے میرا نشانہ لے کر کچھ پھینکنے کی کوشش کی تھی۔ میں بے اختیار اسٹیئرنگ کی طرف جھک گیا۔ چلتی گاڑی میں میرے لیے اس سے زیادہ مدافعت کی گنجائش نہیں تھی۔

اچانک کوئی ٹھوس چیز میری گردن سے ٹکرائی اور پھٹ گئی۔ فضا ان دونوں لڑکوں کے قہقہوں سے گونج اٹھی اور وہ کار خطرناک رفتار سے آگے نکلتی چلی گئی۔

میں نے گردن پر نمی محسوس کر کے ہاتھ لگایا تو چپچپاہٹ کا احساس ہوا پھر کالر میں پھنسا ہوا انڈے کا چھلکا میرے ہاتھ میں آ گیا اور میں بے اختیار ایک گہرا سانس لے کے رہ گیا۔

شاید وہ دونوں شرارتی لڑکے اپنے بڑوں کی بے خبری میں بے رحمی سے گاڑی دوڑانے اور دوسروں کو کچے انڈوں کا نشانہ بنا کر لطف اندوز ہوتے پھر رہے تھے۔ میں شہر کے آسودہ حال گھرانوں کے نوخیز بچوں کی نت نئی اور مذموم آوارہ تفریحات کے بارے میں آئے دن اخبارات وغیرہ میں کچھ نہ کچھ پڑھتا رہتا تھا اس لیے میں نے اپنے اس ناخوشگوار تجربے کو شہر کے اس علاقے کا ایک معمول سمجھ کر فوراً ہی ذہن سے جھٹک دیا۔

اس وقت تک میری گاڑی مطلوبہ عمارت کے سامنے پہنچ چکی تھی۔ ادھر نگاہ پڑتے ہی یہ دیکھ کر میرے ذہن کو جھٹکا لگا کہ اس عمارت کا ایک سیاہ شٹر تقریباً نصف بلندی تک زمین سے اٹھا ہوا تھا اور اس کے نیچے پیدا ہونے والی مستطیل سرنگ میں سے ایک دیو ہیکل ٹرک نمودار ہو رہا تھا جس کے عقب میں کنٹینر بردار ٹریلر بھی نظر آ رہا تھا۔ اس غیر متوقع منظر کو دیکھ کر میں چند ثانیوں کے لیے بوکھلا گیا۔

اس وقت عمارت کا ایک شٹر کھلا ہوا تھا۔ ٹرک کی ونڈ شیلڈ کے پیچھے دو انسانی چہرے بہت حقیر نظر آ رہے تھے۔ کچھ پتا نہیں تھا کہ اس تاریک سرنگ میں مزید کتنی نگراں آنکھیں موجود تھیں۔ میں اس عمل کا جائزہ لینے کے لیے وہاں رکتا تو اپنے نادیدہ دشمنوں کی نگاہ میں آ سکتا تھا اور انھیں شکار کرنے سے پہلے خود ہی شکار ہو سکتا تھا۔ میں نے اپنی رفتار میں کمی کیے بغیر عمارت کی بنائی ہوئی ترتیب کو ذہن میں تازہ کیا اور یہ تعین کر لیا کہ وہ ٹرک اور ٹریلر دوسرے گیٹ میں سے باہر نکل رہا تھا۔

آگے جا کر میں نے تھوڑا سا خطرہ مول لیا اور گاڑی کی رفتار کم کر کے عقب نما آئینے کو اس طرح ترچھا کر دیا کہ وہ ٹریلر مجھے نظر آتا رہے۔ ٹریلر اور اس پر لدے ہوئے کنٹینر کو کھینچنے والا اونچا ٹرک سڑک کے تقریباً وسط تک آ چکا تھا لیکن ٹریلر کا کنٹینر کا آخری سرا غائب تھا۔ صاف ظاہر تھا کہ وہ چالیس فٹ لمبا کنٹینر تھا جو اس پراسرار اور مشتبہ عمارت سے کسی نامعلوم منزل کے لیے روانہ ہو رہا تھا۔

کنٹینر کی بغلی دیوار پر اے پی ایل کے بڑے بڑے انگریزی حروف اور تقریباً چوکور پروں والے عقاب کی تصویر بھی مجھے عقب نما آئینے میں نظر آنے لگی تھی۔ وہ امریکن پریذیڈنٹ لائن کا آہنی کنٹینر تھا جو اس ٹریلر پر لدا ہوا تھا۔

مجھے بے اختیار افغان کوہی کیمپ میں اپنی قید کے وہ ایام یاد آ گئے جب مجھے ایسے ہی ایک آہنی کنٹینر میں قید رہنے پر مجبور کیا گیا تھا لیکن وہ خیال میرے ذہن سے فوراً ہی محو ہو گیا۔ جو کچھ گزر

پتا تھا۔ وہ ایک بھولا ہوا خواب تھا لیکن میں اس وقت جو کچھ دیکھ رہا تھا، وہ بہت سنسنی خیز اور ناقابلِ یقین تھا۔

جمی مراد نے اس عمارت کے چوتھے گیٹ کے اندرونی حصے کی جو کہانی سنائی تھی وہ بہت مختلف تھی۔ اس کا کہنا تھا کہ شٹر کے پیچھے صرف گاڑی پارک کرنے کی جگہ تھی۔ اس سے آگے ایک مضبوط دیوار نے راستہ مسدود کیا ہوا تھا جب کہ میں دوسرے گیٹ سے چالیس فٹ لمبے کنٹینر سمیت ایک ٹرک کو نمودار ہوتے ہوئے دیکھ رہا تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ اس عمارت کی بیرونی ساخت کی طرح اندرونی بناوٹ بھی بہت پُرپیچ تھی۔ ہر گیٹ کے پیچھے تعمیراتی سوتوں کا ایک بالکل مختلف سلسلہ پھیلا ہوا تھا یا پھر جمی مراد کو نظر آنے والی کنکریٹ کی مضبوط دیوار محض ایک فریب تھی۔ اسے ضرورت کے مطابق آگے یا پیچھے سرکایا جا سکتا تھا۔

بیس فٹ اونچی اور کم و بیش اسی قدر چوڑی ایک دیوار اور اس سے ملحقہ کمروں وغیرہ کے بارے میں میرا آخری خیال خود میری نظروں میں مضحکہ خیز تھا لیکن میرے حریفوں کے لیے کوئی بات ناممکن نہیں تھی۔ جو کچھ نظر آ رہا تھا، وہ خود بھی کم حیران کن نہیں تھا۔

پتا نہیں راس الیڈا نے اس عمارت میں کون سا شیطانی کارخانہ لگایا ہوا تھا جس کی کوکھ میں ٹرانسپورٹ کی اتنی بڑی بڑی گاڑیاں سما سکتی تھیں؟ وہ کنٹینر وہاں سے کہاں لے جا رہا تھا؟ اس کی منزل کہاں تھی؟

میرے ذہن میں خیالات اور اندیشوں کی آندھیاں سی چلنے لگیں۔ میں نے جیب سے رومال نکال کر اپنی گردن صاف کی، انڈے کے چھلکے کے باقی ماندہ ٹکڑے کالر سے الگ کیے اور گاڑی واپس گھمائی۔

جوں ہی ٹریلر باہر آ جانے کے بعد ٹرک شہر کی طرف جانے والے راستے پر مڑ رہا تھا۔

ٹریلر بڑے میدان میں گھوم کر سڑک پر سیدھا ہوا تو اس کے رفتار پکڑنے تک میں نے بھی سست روی سے اپنی کار اس کے تعاقب میں ڈال دی۔

وہ عمارت جیسی بھی اور جہاں بھی تھی، وہیں رہتی تھی۔ اسے کسی طلسماتی شعبدے کے بغیر وہاں سے ہلایا نہیں جا سکتا تھا لیکن وہ ٹرک اور ٹریلر ایک بار غائب ہو جاتے تو ان کا سراغ لگانا ناممکن ہو جاتا۔ اسی خیال سے میں نے اس وقت عمارت کا جائزہ لینے کے بجائے کنٹینر بردار ٹریلر کا پیچھا کرنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

میرے لیے اس کارگو ٹرک کا تجربہ زیادہ پرانا نہیں تھا جو مالٹی کے سامان کے ساتھ بارودی کرسٹ ائرپورٹ لے گیا تھا۔ میں کے ٹائمینا مشن سے اس کارگو ٹرک کے گہرے تعلق کی بنا پر ٹریلر کے بارے میں سخت تشویش میں مبتلا ہو گیا تھا۔ پتا نہیں راس الیڈا نے کراچی میں کیا چکر چلایا ہوا تھا کہ اس کی ہر بڑی سرگرمی میں بھاری ٹرانسپورٹ کی کارکردگی ضرورت سے زیادہ نمایاں تھی۔

میں اس عمارت کے سامنے سے گزرا تو اس کے چاروں دروازے اس طرح بند تھے جیسے انہیں برسوں سے نہ کھولا گیا ہو۔ عمارت کے آس پاس کسی شخص کا وجود نہیں تھا۔ کسی بھی چیز سے یہ اندازہ نہیں لگایا جا سکتا تھا کہ چند منٹ قبل ایک ٹرک اور ٹریلر، کنٹینر لے کر وہاں سے نکلا تھا۔

اس وقت مجھے ان نو عمر کمیں زادوں پر سخت غصہ آیا جو سیاہ کار میں خرمستیاں کرتے پھر رہے تھے۔ اگر انہوں نے اہم موقع پر میری توجہ اپنی طرف مبذول نہ کرائی ہوتی تو میں اس عمارت کا زیادہ گہرا مشاہدہ کر سکتا تھا لیکن ان کی مداخلت سے وہ موقع ضائع ہو گیا تھا۔

گزری روڈ پر پہنچ کر میں نے دیکھا کہ اس گاڑی کی عقبی نمبر پلیٹ خشک کیچڑ اور مٹی میں اس بری طرح لتھڑی ہوئی تھی کہ اس کا نمبر نہیں پڑھا جا سکتا تھا۔ میں چند گاڑیوں کے فاصلے سے اس ٹریلر کے پیچھے لگا رہا۔

ٹریلر کی اٹھی ہوئی کمانیوں، ٹرک کی رفتار اور راستہ بدلتے ہوئے کنٹینر کے شور سے مجھے جلد ہی احساس ہو گیا کہ کنٹینر خالی تھا۔ کے ٹائمینا مشن کی تکمیل کے لیے ایک کارگو ٹرک بارودی کرسٹ ائرپورٹ لے گیا تھا اور اس مرتبہ چالیس فٹ کے کنٹینر میں کچھ سازو سامان راس الیڈا کے ٹھکانے پر پہنچایا گیا تھا۔

اس زمانے میں کلفٹن کے علاقے کو بندرگاہ سے ملانے والا مائی کلاچی بائی پاس تعمیر نہیں ہوا تھا۔ وہ ٹرک کلفٹن کا پل عبور کر کے ہوشنگ روڈ، ڈاکٹر ضیاء الدین روڈ اور پھر پی آئی ڈی سی ہاؤس والے پل سے گزر کر مولوی تمیز الدین خان روڈ پر مڑا تو مجھے اندازہ ہو گیا کہ وہ بندرگاہ کی طرف جا رہا تھا۔

کیماڑی کے نئے پل کو عبور کرنے کے بعد بھی میں اسی خوش فہمی میں مبتلا رہا پھر اچانک ہی وہ ٹرک فشریونڈ کی طرف مڑ گیا جہاں جزیروں اور پانی کی وسیع کھاڑیوں کے کنارے کئی فشنگ کمپنیوں کے سیکڑوں کنٹینر ہر وقت جمع رہتے ہیں۔

میں نے پورے راستے یہ احتیاط رکھی تھی کہ ڈرائیور یا کلینر کو اپنے تعاقب کا شبہ نہ ہونے پائے۔ اسی احتیاط کی وجہ سے میں فشریونڈ والے راستے پر نہ مڑ سکا۔ اس وقت وہاں کوئی ٹریفک نہیں تھا۔

میں نے اگلے موڑ سے گاڑی واپس گھمائی اور گہری سوچوں میں غلطاں دوبارہ اسی قلعے کی طرف روانہ ہو گیا جس کی فصیلوں کے پیچھے راس الیڈا روپوش تھا۔

معاً مجھے اول خان کا دیا ہوا نمبر یاد آیا اور میں نے فوراً ہی اس پر اول خان سے رابطہ کرنے کی کوششیں شروع کر دیں۔

دوسری کال پر اول خان لائن پر آ گیا۔

"تمہارا دوست بے ہوش ہو چکا ہے اب اسے کراچی منتقل

کرنے کی تیاری ہو رہی ہے۔" میری آواز پہچان کر ارل خان نے خوش دلانہ انداز میں مجھے مخاطب کیا۔

"اور میں کیماڑی بلکہ بندرگاہ کے علاقے میں بھٹک رہا ہوں۔"
اس کی آواز معدوم ہونے پر میں نے اس کی طرف سے لاتعلق اور رد ہونے کا انتظار کیے بغیر کہا۔

"تم ریلیکس سے وہاں کیسے پہنچ گئے؟" اس کی آواز تحیر زدہ تھی۔

"ستارے جہاں لے جائیں، جانا پڑتا ہے۔ اس میں میری مرضی کا کوئی دخل نہیں ہے۔"

"اراس البیڈا بھی خود کو اپنا ستارہ کہتا ہے۔ اگر تم اسی دارڈی ستارے کا پیچھا کرتے ہوئے وہاں پہنچے ہو تو تمہاری کارکردگی قابلِ رشک ہے۔ اس وقت وہ کہاں ہے؟"

"وہ جہاں بھی ہوگا 'عذاب' میں ہوگا۔ میں لوہے کے ایک صندوق کے پیچھے چھپا بیٹھا ہوں۔"

اس کے استفسار پر میں نے اپنی پوری کہانی اسے سنا ڈالی۔

"تم ذرا سا خطرہ مول لے کر ٹریلر کی منزل دیکھ لیتے تو بہت کچھ معلوم ہو سکتا تھا۔ وہ علاقہ میرا دیکھا بھالا ہے۔ کنٹینروں اور ٹریلروں کے اس جنگل میں نمبر وغیرہ کے بغیر کچھ معلوم کرنا بہت دشوار ہے۔" میرے خاموش ہونے پر اس نے کہا۔

"پھر میں ادھر کا ایک چکر لگا ہی لیتا ہوں۔ وہ ٹریلر وہیں موجود ہوگا۔"

"کوشش کرلو۔" ارل خان کی آواز سے ناامیدی مترشح تھی۔ وہ کہہ رہا تھا "وہاں ہر وقت لفٹر اور کرینیں متحرک رہتی ہیں۔ چند منٹ میں سینکڑوں کنٹینرز اتر کر اونچی قطاروں میں گم ہو جاتے ہیں۔"

"بہر حال میں کوشش کیے لیتا ہوں۔ اوور اینڈ آل۔" میں نے سلسلہ منقطع کر دیا۔

میں نے ایک لمبا چکر کاٹ کر گاڑی دوبارہ نمبر یارڈ کی طرف موڑ دی۔

ٹریلر کے ٹرک ڈرائیور نے اپنی کسی مصلحت یا ضرورت کی بنا پر جس ذیلی سڑک پر موڑ لیا تھا، میں نے اپنی کار اس سے پہلے والی سڑک پر موڑ دی۔ اس بار میں ٹریلر کے پیچھے کے بجائے ٹرک کے سامنے سے اسے دیکھنا چاہتا تھا تاکہ ٹرک کا نمبر اور دوسری نہیں تو کم از کم کنٹینر ہی کا نمبر وغیرہ دیکھ سکوں۔

مجھے معلوم تھا کہ مال جہاز رانی اور بار برداری میں استعمال کیے جانے والے کنٹینروں کے بھی اسی طرح نمبر ہوتے ہیں جس طرح گاڑیوں کے نمبر ہوتے ہیں اور کوئی بھی کنٹینر ہزاروں کے ڈھیر میں محض اپنے مخصوص نمبر کی بنا پر آسانی سے پہچانا جا سکتا ہے۔

میں یہی سب کچھ سوچتا ہوا نمبر یارڈ کی طرف جانے والی اسی سڑک پر گاڑی چلا رہا تھا کہ اچانک نمبر یارڈ کے متوازی سڑک پر داہنی طرف سے اچانک نیلے رنگ کا وہی ٹرک اور ٹریلر نمودار ہوا جو میں راستے بھر دیکھتا چلا آیا تھا۔ ٹریلر پر وہی کنٹینر بدستور لدا ہوا تھا۔

اس طویل گاڑی کو جوں کا توں دیکھ کر میرا ماتھا ٹھنکا۔ وہ خالی کنٹینر وہاں اتارنے کے بجائے کچھ چھوڑ لے آئے تھے یا پھر اپنے تعاقب کا اندازہ لگانے کے بعد کسی مقصد کے بغیر اس طرف مڑ گئے تھے۔ شاید وہ وہاں رک کر میرا انتظار کرتے رہے اور پھر میدان صاف پا کر اصل منزل کی طرف چل پڑے تھے۔

میں نے اس ٹرک اور ٹریلر کو پہچانا اور ڈرائیور نے اسی لیے میری گاڑی کو پہچان لیا۔ ایک غضب ناک غراہٹ کے ساتھ اس سیاہ گاڑی کی رفتار یک بہ یک تیز ہو گئی۔ ٹرک نے بائیں طرف مڑنے کے بجائے اس بار میری گاڑی کا رخ کیا تھا۔

یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ ڈرائیور بے رحمی کے ساتھ مجھے کار سمیت اپنے دیوزاد ٹرک اور ٹریلر کے پہیوں کے نیچے روند ڈالنے کا فیصلہ کر چکا تھا۔

میرے پاس اتنا وقت نہیں تھا کہ میں گاڑی روک کر اسے پیچھے لے جانے کی کوشش کرتا۔ گاڑی رکنے سے پہلے ہی ٹرک مجھے دبوچ لیتا۔ میرے پاس نجات کی بس ایک ہی راہ تھی۔ میں نے گیئر چھیڑے بغیر ایکسیلیٹر پر یک لخت پاؤں کا دباؤ بڑھا دیا۔

انجن کے ہلکے سے احتجاج کے ساتھ کار کی رفتار تیز ہوئی اور میں ڈرائیور ٹرک کی زد سے نکلتا چلا گیا۔ عقب نما آئینے میں یہ دیکھ کر مجھے حیرت ہوئی کہ وہ ٹرک بھی اسی طرف گھوم رہا تھا۔ چلتے ہوئے ٹرک کے کیبن کے بائیں دروازے سے خوف مند کلینر کود کر نیچے آ چکا تھا اور وہ اپنے ٹرک سے آگے دوڑتا ہوا میرے پیچھے چلا آ رہا تھا۔ میں یک بہ یک الجھ کر رہ گیا۔ کھلے راستے پر وہ کسی بھی طرح میری کار کی گرد نہیں پا سکتے تھے لیکن ان کی حرکات سے ناقابلِ فہم اعتماد ظاہر ہو رہا تھا۔

چند ہی ثانیوں میں برسات روز روشن کی طرح میری کھوپڑی پر عیاں ہو گئی۔

میں ٹرک کی زد سے بچ کر ساحل کی طرف آنے والی جس سڑک پر بڑھتا چلا آیا تھا، وہ ایک بند گلی کی طرح تھی۔ اس کے اختتام پر نمبر یارڈ کا کھلا اور ناہموار ساحل تھا اور دونوں اطراف میں واقع پلاٹوں پر خالی کنٹینروں کے انبار لگے ہوئے تھے۔

وہ بہت خطرناک صورت حال تھی۔ پیچھے ٹرک اپنے ٹریلر سمیت کسی دیو پیکر عفریت کی طرح چلا آ رہا تھا۔ آگے وسیع سمندری کھاڑی تھی۔ جس کار نے مجھے ٹرک کے نیچے آنے سے بچایا تھا وہ اچانک ہی اپنی اہانت کھو بیٹھی تھی۔ میں نے پوری قوت سے بریک لگا دیے۔ کلچ دبائے بغیر رفتار ختم کرنے کی کوشش کے نتیجے میں پوری کار نے بڑے شدید جھٹکے لیے اور انجن دھڑ دھڑا کر بند ہو گیا۔

میں نے دروازہ کھول کر پھرتی سے نیچے چھلانگ لگا دی۔ اسی وقت ٹرک کے دروازے کے قریب کھڑے ہوئے کلیبر نے چند مغلظات بکتے ہوئے مجھے رکنے کا حکم دیا۔ میں نے اس کی طرف دیکھنے کی زحمت کیے بغیر کنٹینروں سے بھرے ہوئے ایک پلاٹ کی طرف دوڑ لگا دی۔

میرے فرشتوں کو بھی اندازہ نہیں تھا کہ میری یہ جدوجہد غیر متوقع طور پر اس قدر خطرناک رخ اختیار کر لے گی۔ اس ٹرک کا ڈرائیور اور کلیبر یقینی طور پر راس البندا یا اس کے ساتھیوں کے جاں نثاروں میں شامل تھے۔ انہیں اپنے مشن کی اہمیت اور نزاکت کا اندازہ تھا اور وہ اپنا راستہ کاٹنے والے کو سیدھی موت کے گھاٹ اتارنے پر تلے ہوئے تھے۔ میرے لیے ان سے دور رہنا ہی میرے حق میں بہتر تھا۔

میں نے کلیبر کی للکار پر دھیان نہیں دیا تو اچانک ہی فضا ایک فائر کے دھماکے سے لرز اٹھی۔ اس وقت کسی خوش فہمی کی گنجائش نہیں تھی۔ وہ فائر میرے اوپر ہی کیا گیا تھا۔ کلیبر نے وہ فائر دوڑتے ہوئے کیا تھا اس لیے اس کا نشانہ خطا گیا اور گولی ٹھک کی آواز کے ساتھ کسی کنٹینر کی فولادی چادر میں پیوست ہو گئی۔

اس فائر نے میرے اعصاب کے لیے ایک تازیانے کا کام کیا۔ بات آخر کار زندگی یا موت کے دوراہے پر پہنچ چکی تھی۔ ایک طرف نیبرہوڈ کا ہلکورے لیتا ہوا پرسکون پانی تھا جس کی بساند فضا میں پھیلی ہوئی تھی۔ میں پانی میں کودتا تو وہ چند لمحوں میں کنارے پر پہنچ جاتے اور میرے سنبھلنے سے پہلے ہی گولیوں کی باڑھ پر رکھ لینے میں کوئی امر مانع نہیں تھا۔ وہ پانی میں کود کر بھی مجھے بے بس کر سکتے تھے۔

ان کے آتشیں اسلحہ یا ہتھیاروں کے مقابلے میں میرے پاس بدقسمتی سے کوئی دفاعی ہتھیار نہیں تھا۔ بیم گن محدود فاصلے کے لیے توقع سے زیادہ مہلک تھی لیکن اس کی چھ پستول یا ریوالور کا مقابلہ نہیں کر سکتی تھی۔

میں سوچتا اور دوڑتا رہا۔ دوسرے فائر نے کئی فٹ کے فاصلے پر زمین سے دھول اڑائی تو میں کئی منزلہ کنٹینروں کی دیوار تک پہنچ چکا تھا۔ میں نے دور ہی سے بھانپ لیا تھا کہ سارے کنٹینر مختلف بلاکوں کی صورت میں ذخیرہ کیے گئے تھے۔ ہر بلاک آٹھ دس کنٹینروں کی لمبائی اور چوڑائی پر مشتمل تھا اور ان اونچے اونچے بلاکوں کے درمیان کئی کئی فٹ کا فاصلہ موجود تھا۔ میں دوڑتا ہوا اپنے قریب ترین خلا میں گھس گیا۔

کھلی فضا کے مقابلے میں وہ تنگ سی آہنی گلی محفوظ ہونے کے ساتھ خطرناک بھی تھی۔ کنٹینروں کی مشینی ساخت کی وجہ سے دور تک ان گلیوں کی چوڑائی یکساں تھی لیکن ان میں اوپر سے آنے والی روشنی ناکافی تھی۔ میں تیزی سے اجالے میں دوڑتا رہا پھر پہلا راستہ نظر آتے ہی اس میں مڑ گیا۔

مجھے معلوم تھا کہ وہ دونوں ان بھول بھلیوں آہنی گلیوں میں بھی میرا تعاقب کریں گے۔ اگر میں سیدھا بھاگتا رہتا تو وہ پیچھے سے ایک ہی فائر کر کے مجھے زیر کر سکتے تھے۔ مجھے اپنے پیچھے ان دونوں کی مشتعل آوازیں سنائی دے رہی تھیں لیکن اس دوران میں میں اتنے موڑ گھوم چکا تھا کہ مجھے خود بھی سمت کا کوئی ادراک نہیں رہا تھا۔ کنٹینروں کے جنگل میں بنی ہوئی بھول بھلیاں نے وقتی طور پر مجھے اپنی پناہ میں لے لیا تھا۔

بھاگتے بھاگتے میرا ایک پیر کچھ نرم اور لجلجے جسموں پر پڑا۔ کمزور آوازوں کے شور میں کوئی غضب ناک بلی غرائی اور میں نے اس کے پنجے کی خراش اپنی دائیں پنڈلی کی جلد پر محسوس کی۔ شاید اس بلی نے اس محفوظ گوشے میں بچے دیے ہوئے تھے اور میں نے بے خبری میں اس کے بچوں کو اپنے پیر سے کچل دیا تھا۔

میں پنڈلی کی خراشوں کی پروا کیے بغیر دائیں بائیں اور سیدھا بھاگتا رہا۔ بھاگنے کی عادت نہ ہونے کی وجہ سے میرا سانس پھولنے لگا تھا لیکن میں نے رکنے کی حماقت نہیں کی۔ مجھے اپنے دونوں حریفوں کی بے حد مشتعل آوازیں لوہے کے کنٹینروں میں گونجتی ہوئی سنائی دے رہی تھیں۔ وہ اپنے ٹرک ڈرائیور اور کنٹینر کو بھول کر اس وقت صرف میرے پیچھے لگے ہوئے تھے اور میرے غائب ہو جانے پر پاگل ہوئے جا رہے تھے۔

انہیں اپنے فرار کی سمت سے بے خبر رکھنے کے لیے میں پنجوں کے بل دوڑ رہا تھا۔ ایک موڑ کاٹنے کے بعد میں دوڑتا ہوا آہنی گلیارے کے سرے پر پہنچا تو اچانک ہی خود کو نیبرہوڈ کے ساحل پر پایا۔

اتنی دوڑ کے بعد آخر کار میں لوہے کے جنگل سے ایک محفوظ مقام پر نکل آیا تھا۔ دائیں طرف کافی فاصلے پر بہت سے لوگ بڑے بڑے پتھروں پر ڈیرہ لگائے اپنی بنسیوں میں مچھلیاں پھنسنے کا انتظار کر رہے تھے۔ ان سے آگے متعدد چھوٹے ماہی گیر چھوٹے جال ڈال کر مچھلیاں پکڑنے میں مصروف تھے۔ ساحل سے تھوڑے فاصلے پر سمندری پانی میں جا بجا خورد و کلاں سمندری جہازوں اور کچھ کے چھوٹے چھوٹے جزیرے پھیلے ہوئے تھے۔ بعض لوگ ان جہازوں تک بھی پہنچے ہوئے تھے۔ حد نظر تک پھیلی ہوئی اس آبی نہر کی کھاڑی میں کہیں کہیں ماہی گیروں کی کشتیاں بھی ایک جگہ ٹھہری ہوئی نظر آ رہی تھیں۔

باہر کے ان مناظر پر ایک سرسری نظر ڈال کر میں اپنی پناہ گاہ کے راستے میں دو قدم اندر سمٹ آیا۔

اگر میرے دشمن آتشیں ہتھیاروں سے لیس نہ ہوتے تو میں ان سے تصادم کا خطرہ مول لے کر اپنے فرار کی کوئی نہ کوئی راہ نکال سکتا تھا لیکن ان کے تیور بہت خراب تھے۔ وہ دیکھتے ہی مجھے گولی مارنے پر تلے ہوئے تھے۔ وہ آسانی سے میری واپسی کا راستہ روکے ہوئے نظر نہیں آ رہے تھے۔ ان حالات میں میرے سامنے دو ہی راستے رہ گئے تھے کہ ان ہی کنٹینروں کے درمیان چھپ کر

اندھیرا چھانے کا صبر آزما انتظار کروں اور اندھیرا چھانے پر تیری کے ساتھ وہاں سے نکلنے کی کوشش کروں۔ متبادل صورت ایک ہی تھی کہ کار تک رسائی کا خیال ذہن سے نکال کر میں نیم بوسیدہ کشتی کے کنارے اور متعفن زدہ پانی میں چھلانگ لگا دوں اور تیر کر کسی محفوظ کنارے تک پہنچنے کی کوشش کروں۔

آبی راستہ اختیار کرنے میں کئی قباحتیں تھیں۔ پانی سے ہیم گن کو کوئی نقصان نہ پہنچتا لیکن اول خان کا ایرفیس بھیگ کر قطعی ناکارہ ہو جاتا اور میں رابطے کی اس واحد سہولت سے بھی محروم ہو جاتا۔

دوسری دشواری یہ تھی کہ پورے لباس اور جوتوں کے ساتھ سمندر میں تیراکی آسان نہیں تھی۔ یہ حرکت مجھے ہر تماشائی کی توجہ کا مرکز بنا سکتی تھی۔ میں لباس کو خیر باد کہہ کر زیر جاموں میں ہم سفر کر سکتا تھا مگر خطرے سے نکلنے کے بعد اس حالت کے ساتھ گھر تک پہنچنا محال تھا۔

میں نے اپنے دشمنوں کی آوازوں پر کان جمائے تو اندازہ ہوا کہ وہ بھٹک کر کافی دور نکل چکے ہیں اور میں ان کی آوازوں کی بازگشت سن رہا تھا۔

میں کنٹینروں کے درمیان چھوڑی ہوئی تنگ گلیوں سے فائدہ اٹھانے کے گر سے واقف ہو چکا تھا۔ مجھے یہ اندازہ بھی ہو چکا تھا کہ جہاں بھی کنٹینر موجود تھے وہاں ایسی گلیاں قدم قدم پر مل سکتی تھیں۔

میں چند ثانیوں تک گاڑی سے شہر آتے ہوئے کسی دیہاتی کی طرح سر اٹھا اٹھا کر دائیں بائیں دیکھتا رہا۔ دراصل میں اندازہ لگانا چاہ رہا تھا کہ میری کار کس طرف ہو سکتی تھی۔ آخر میں نے ساحل کے متوازی کنٹینروں کے سائے میں بائیں طرف چلنا شروع کیا۔ مجھے یاد آگیا تھا کہ میں نے اپنی کار کو خیر باد کہنے کے بعد دائیں طرف دوڑ لگائی تھی اس لئے میں بائیں طرف چل کر ہی اس مقام تک پہنچ سکتا تھا۔

واپسی میں مجھے اندازہ ہوا کہ میں اپنی جان بچانے کے لئے دوڑتا ہوا کافی دور نکل گیا تھا۔ واپسی میں ان بدبختوں کی آوازیں بھی رفتہ رفتہ معدوم ہو گئیں۔ میں نے سوچا کہ کار تک پہنچنے کے بعد میں قریبی کنٹینروں کے درمیان چھپ کر ان بدبختوں کی واپسی کا انتظار کروں گا اور موقع ملا تو اس دوران میں ایرفیس پر اول خان سے رابطہ کر کے اسے بتاؤں گا کہ اس کا مشورہ مجھے کتنا مہنگا پڑا تھا۔

ایک سرے پر پہنچنے کے بعد آخر کار مجھے اپنی گاڑی نظر آگئی۔ وہ سڑک کے تقریباً وسط میں اسی طرح کھڑی ہوئی تھی جس طرح میں نے اسے چھوڑا تھا۔ فرق صرف یہ پڑا تھا کہ ٹرک ڈرائیور نے اپنی فطری خباثت کا مظاہرہ کرتے ہوئے ٹرک کے اگلے حصے سے ضرب لگا کر میری کار کا پچھلا حصہ پچکا دیا تھا۔

ان دونوں کا دور دور تک پتا نہیں تھا مگر میں نے کار کے قریب جانا مناسب نہیں سمجھا۔ میں نے دور ہی سے یہ رائے قائم کی تھی کہ باڈی کو نقصان پہنچنے کے باوجود شاید میری گاڑی چلنے کے قابل تھی۔

گاڑی اور ٹرک وغیرہ پر نظر رکھنے کے لئے کنٹینروں کا منتخب کیا ساحلی حصہ بالکل نامناسب تھا۔ اس طرف کمین گاہ سے باہر آنے کا خطرہ مول لیے بغیر نگرانی ممکن نہیں تھا۔ میرے چھپنے کے لیے دائیں رخ بہترین تھا جہاں عرصے میں ان بدبختوں کو چکمہ دے کر فرار ہوا تھا۔

میں نے پوری احتیاط سے قرب وجوار کا جائزہ لیا۔ ہیم گن ہاتھ میں جھنجھلی اور میدان صاف دیکھتے ہی پنجوں کے بل اپنے مطلوبہ رخ پر دوڑنا شروع کر دیا۔ میں فیصلہ کر چکا تھا کہ پہلا خلا نظر آتے ہی میں وہاں گھس جاؤں گا اور پھر اطمینان سے اپنے دشمنوں کی واپسی کا انتظار شروع کروں گا۔

مجھے اپنی راہ میں کسی رکاوٹ کے حائل ہونے کا ذرا بھی اندیشہ نہیں تھا اس لئے میں تقریباً دوڑتا ہوا ہی پتلی تنگ گلی میں داخل ہوا اور بری طرح کسی سے الجھ گیا۔ اگر دونوں طرف بجے ہوئے کنٹینر بہت قریب نہ ہوتے تو شاید میں بری طرح منہ کے بل گرا ہوتا لیکن میں نے بروقت کنٹینروں کی عمودی نالیوں میں ہتھیلیاں پھنسا کر خود کو سنبھال لیا۔ اس بار میرے پیروں میں آنے والے بلی کے بچے نہیں بلکہ دو مضبوط انسان تھے۔

ان میں سے ایک بیٹھا ہوا تھا۔ میری غیر ارادی ٹھوکریں لیے گھٹنوں کی ضربات سے وہ بری طرح بلبلایا تھا۔ میرا دھڑ اس کے ساتھی کے بدن اور چہرے سے ٹکرایا تھا۔ وہ دونوں ہی گندی گندی گالیاں بک رہے تھے۔

میرے لئے وہ آوازیں اجنبی نہیں رہی تھیں۔ یہ مقدر کی ستم ظریفی تھی کہ میں نے جو حکمت عملی سوچی تھی وہ دونوں پہلے سے اس پر عمل کئے بیٹھے تھے اور مقدر کی گردش نے ہم تینوں کو اس تنگ جگہ میں یکجا کر دیا تھا۔

میرے ناگہانی بوجھ اور تصادم سے وہ دونوں بری طرح بوکھلائے ہوئے تھے۔ میں نے ایک سیکنڈ کے ہزارویں حصے میں ان کا فائدہ اٹھانے کا فیصلہ کر لیا۔

گرتا ہوا حریف جو میری ٹھوکر کی وجہ سے غراتا ہوا پیچھے لڑکھڑاتا چلا گیا تھا، سنبھلنے بھی نہ پایا تھا کہ میں نے گتھے سے اچانک میں ہیم گن کی پوزیشن سیدھی کر کے فائر کر دیا۔ میری ٹانگوں میں موجود حریف کسی جونک کی طرح میری پنڈلیاں دبوچ چکا تھا لیکن میں نے اپنے جسم کی ساری قوت مجتمع کر کے اپنا نشانہ نہیں بھٹکنے دیا۔ لمحہ بھر کے لئے ہیم گن کے نوزل سے موت کی نیلگوں شعاعوں کا ایک رنگین سا دھار خارج ہوئی اور میرے حریف کی پیشانی کے وسط میں سوراخ کرتی ہوئی معدوم ہو گئی۔

فولاد کو جلا دینے والی اس ہولناک شعاع نے یقیناً اس کے

کے سرادر مسٹر میں ایک آدھا پار سرنگ تحقیق کر دی تھی۔ وہ کسی رد
عمل کا اظہار نہیں کر سکا۔ جس حالت میں تھا اسی حالت میں کسی
بے جان شہتیر کی طرح پیچھے گرتا چلا گیا۔

"اوئے فرزند!" پیچھے والا وحشیانہ آواز میں غرایا "سالے کی
گردن دبوچ لے۔ میں نے اس حرامی کی پنڈلیاں جکڑی ہیں۔ ہم
اسے یہیں کاٹ کے رکھ دیں گے۔ اس کی......" اس کی زبان
سے گالیاں ابل پڑیں۔

فرزند شاید اس کے ساتھی کا نام تھا۔ اس کے خیال ہونے
سے پہلے ہی موت اسے اپنی فرزندی میں لے چکی تھی۔ میری
خواہش تھی کہ میں دوسرے کو بھی فوراً ہی ٹھکانے لگا دیتا لیکن وہ
کسی سانڈ کی طرح طاقتور تھا۔ اس نے میری دونوں پنڈلیاں جوڑ کر
میرے پیر زمین سے اکھاڑ دیے تھے اور میں اپنا توازن برقرار رکھنے
کے لئے دونوں ہاتھوں سے کنٹینروں کا سہارا لینے پر مجبور ہو گیا تھا۔

اس وقت مجھے لمحہ بھر کی بھی مہلت ملتی تو ہم گن کا نوزل اس
کی کھوپڑی پر جما کر ٹریگر کھینچنے میں اس کا کام تمام کیا جا سکتا
تھا۔ میں پوری طاقت صرف کر کے اپنی پنڈلیاں اس کی گرفت سے
نکالنے کی کوشش کر رہا تھا لیکن اس نے کسی طاقتور ناگ کی طرح
اپنے بازوؤں کو بل دے کر میری پنڈلیوں کو اپنے پیٹ اور سینے سے
جکڑ لیا تھا۔

یک بیک مجھے احساس ہوا کہ اس کے بازو میرے گھٹنوں کے
پیچھے لپٹے ہوئے تھے اور میں اپنے پیروں کو کسی حد تک آگے پیچھے ہلا
سکتا تھا۔ میں نے بلا تردد اس کے زیر ناف حصے میں ایڑی سے زوردار
ٹھوکر لگائی۔ اس گرفت میں رہتے ہوئے میں اس سے زیادہ کاری
وار کر ہی نہیں سکتا تھا۔

میری ٹھوکر ٹھیک نشانے پر لگی۔ اس کے حلق سے درد کی بے
ساختہ کراہ برآمد ہوئی۔ لمحہ بھر کے لئے اس کی گرفت کمزور ہوئی
اور میں نے اچھل کر اپنی دونوں پنڈلیاں اس کے بازوؤں کے حلقے
سے آزاد کرا لیں مگر اس کوشش میں بدقسمتی سے ہم گن میرے
ہاتھ سے چھوٹ گئی۔

میں چند قدم پیچھے لڑکھڑانے کے بعد سنبھلا تو میرا حریف بہت
تیزی سے اپنے قدموں پر اٹھ رہا تھا۔ فرزند کی مسلسل خاموشی سے
اس نے خطرے کا ادراک کر لیا تھا۔ دوسری طرف میری فکرمندی
میں اضافہ ہو گیا تھا۔ وہ کسی آتشیں ہتھیار سے لیس تھا اور میں ہم
گن گرانے کے بعد بالکل نہتا رہ گیا تھا۔ ہم گن مجھے نظر آ رہی تھی
لیکن اسے اٹھانے کا موقع نہیں تھا۔

مجھے اپنے حریف کی آنکھوں میں سراسیمگی نظر آنے لگی تھی۔
وہ بدحواس ہو کر بھاگ نکلنے کے چکر میں تھا۔ وہ بھاگ نکلنے میں کامیاب
ہو جاتا تو چند قدم دور جانے کے بعد پلٹ کر مجھے آسانی سے گولی مار
سکتا تھا۔

ہم دونوں خالی ہاتھ ایک دوسرے کو کینہ توز نظروں سے
گھورتے رہے۔ ہمارے درمیان کئی قدم کا فاصلہ تھا۔ میرے پیچھے
سڑک پر نکاسی کا راستہ تھا اور میرے حریف کے عقب میں فرزند کا
بے جان جسم سد راہ تھا۔ اسے علم نہیں تھا کہ فرزند ہمیشہ کے لئے
اس کا ساتھ چھوڑ چکا تھا۔

اس نے اچانک پلٹ کر بھاگنے کی کوشش کی۔ میں اس کے
پیچھے لپکا لیکن وہ میرے پہنچنے سے پہلے ہی فرزند کے پہلو میں الجھ کر
اس پر ڈھیر ہو گیا۔ پیچھے سے میں اس پر ٹوٹ پڑا۔

تنگ جگہ میں ہونے والی وہ لڑائی بہت خون آشام ثابت
ہوئی۔ کئی سیکنڈ تک ہم فرزند کے بے جان جسم پر لڑتے رہے اور پھر
یکایک مجھے موقع مل گیا۔ میں نے اس کے بال پکڑ کر اس کا سر قریبی
کنٹینر کی آہنی دیوار سے دے مارا۔ ایک آہنی جھنکار کے ساتھ اس
کی کراہٹ ابھری۔ اس کے بعد میں نے اس کے چہرے اور کنپٹیوں
پر ملاؤ زور مکوں کی بوچھاڑ کر دی۔

وہ میری توقع سے کہیں زیادہ سخت جان ثابت ہوا۔ میرے
اعصاب پر تھکن طاری ہونے لگی تھی لیکن وہ مسلسل مزاحمت کئے
جا رہا تھا۔ میرے آخری تین مکے کاری ثابت ہوئے اور اس کے
ہاتھ پیر بالکل ڈھیلے پڑ گئے۔ میں اس کی جیب سے بھرا ہوا ریوالور
نکال کر الگ ہو گیا۔

مجھے حیرت تھی کہ ٹرانسپورٹ اور جہازراں کمپنیوں وغیرہ کے
کاروبار کا مرکز ہونے کے باوجود وہاں کام کرنے والوں میں ذرا ذرا
سی بات پر اپنا کام چھوڑ کر تماش بینی کی عادت نہیں تھی۔ تھوڑی
دیر پہلے وہاں دو گولیاں چلی تھیں لیکن اس وقت وہاں فائرنگ کا
کوئی رد عمل نظر نہیں آ رہا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ کھلی فضا میں گولیاں
چلنے کی وجہ سے کسی نے ان جھلی ہوئی آوازوں کی آہٹ محسوس ہی نہ کی
ہو اور جنہیں اس بارے میں تجسس رہا ہو وہ قرب و جوار میں کسی
ہنگامے کے آثار نہ پا کر مطمئن ہو گئے ہوں۔

غیر متوقع طور پر اس تصادم کا نتیجہ میرے حق میں رہا تھا۔ میں
نے تیزی سے فرزند کے ساتھی کے بارے میں سوچا۔ وہ دونوں
راس البیڈا کے خونی کارندے تھے۔ اگر دوسرے کو زندہ چھوڑ دیا
جاتا تو ہوش میں آنے کے بعد اپنے آقاؤں کو تفصیلی واقعات سے
آگاہ کر دیتا اور راس البیڈا ہوشیار ہو کر ٹھکانا بھی بدل سکتا تھا۔
دوسرے کے مارے جانے کے بعد ایسا کوئی خطرہ نہیں تھا۔

دو لاشیں اور لاوارث ٹرک اور ٹریلر کی برآمدگی کے بعد بھی
کوئی شخص یہ نہیں سمجھ سکتا تھا کہ ان معاملات کا راس البیڈا سے
تعلق رہا ہو گا۔ کنٹینر کی گمشدگی کے حوالے سے اگر کوئی کڑی مل
جاتی تو دوسری بات ہوتی اور اس میں دو تین دن کا وقت لگ سکتا
تھا۔

میں نے زمین پر سے ہم گن اٹھائی اور خاموشی سے دوسرے
شکار کو بھی موت کے گھاٹ اتار دیا۔

وہ دونوں مقامی تھے اور میں مقامی مجرموں کے بارے میں اپنے

دل میں بیٹھے ایک نرم گوشہ محسوس کرتا تھا۔ اپنے لڑکپن اور نوجوانی کے تلخ تجربات کی بنا پر میں جانتا تھا کہ ہمارے معاشرے کی اندوہناک ناہمواریاں اور طبقاتی ظلم بھی جیسرے شریف النفس اور نرم خو نوجوانوں کو زبردستی جرائم کی اندھی راہوں میں دھکیل دیتا ہے لیکن ان دونوں کے معاملے میں بات صرف اتنی نہیں تھی۔ وہ دونوں مجرم ہی نہیں بلکہ غیر ملکی دشمنوں اور سازشیوں کے آلۂ کار بھی بنے ہوئے تھے۔ جرم و گناہ کے راستے پر چل کر اپنی روزی کماتے ہوئے انہوں نے یہ تمیز بھی کھو دی تھی کہ جرم اور غداری میں کیا فرق ہوتا ہے۔

ٹرک ٹریلر اور کنٹینر کے خوں خوار محافظ اجل کی آغوش میں جاسوئے تھے۔ میں نے باہر نکل کر اچھی طرح ہر چیز کے نمبر اور نشانات دیکھے۔ میرا ارادہ تھا کہ کنٹینر کے غیر مقفل دروازے کھول کر اندر بھی ایک نظر ڈال لوں لیکن وہ قدرے وقت طلب معاملہ تھا۔ جو کچھ حاصل ہو چکا تھا میں نے اسی پر اکتفا کرنے کا فیصلہ کیا اور پھر اپنی گاڑی اسٹارٹ کر کے اسے آہستگی سے ٹرک کے عقب سے الگ کر لیا۔

میں ہیجان اور سنسنی کے عالم میں اس بند راستے پر پہنچا تھا لیکن وہاں سے لوٹتے ہوئے میں خود کو اندر سے بہت آسودہ اور مطمئن محسوس کر رہا تھا۔ چوراہے پر پہنچ کر میں نے کسی ارادے کے بغیر گاڑی ساحل کے متوازی اس سڑک پر ڈال دی جو عمارات کے درمیان واقع تھی۔

مختلف کمپنیوں کے پلاٹوں پر میں نے کنٹینروں کو جمانے کا مختلف طریقہ دیکھا۔ بیشتر پلاٹوں پر زمینی رقبہ بچانے کے لئے سارے کنٹینر اس طرح ایک دوسرے سے ملا کر رکھے گئے تھے کہ ان کے درمیان صرف حشرات الارض ہی رینگ سکتے تھے۔ یہ میری خوش قسمتی تھی کہ مجھے ایک ایسا وسیع کنٹینر یارڈ مل گیا تھا جہاں آہنی گلیاروں کی بھول بھلیاں بنی ہوئی تھیں۔ اسی وقت مجھے ایک لرزہ خیز خیال آیا۔ ایک دوسرے پر لدے ہوئے کنٹینروں کی کوئی بھی ٹکڑی اگر کسی فنی خرابی کی وجہ سے گر پڑتی تو قرب و جوار کے ہر انبار کا توازن درہم برہم کر دیتی۔ ایسی صورت میں آہنی گلیوں میں پھنسے ہوئے افراد کا جو حشر ہو سکتا تھا اس کے تصور کے لئے کسی غیر معمولی صلاحیت کی ضرورت نہیں تھی۔

ایک طویل چکر کاٹ کر میں نے گاڑی ویران ساحل کی طرف اتار دی۔

گاڑی کا انجن بند کر کے میں کسی بے فکرے کی طرح پانی کے کنارے جا بیٹھا اور اپنے فون پر اول خان سے بات کرنے کی کوشش کرنے لگا۔ اول خان نے فوراً ہی میری کال کا جواب دیا تھا۔

"کہو کیا خبر ہے؟ ٹرک ٹریلر غائب ہو گیا؟" اس نے پوچھا۔

"معلوم ہوا کہ اب اس کا کوئی والی وارث ہی نہیں ہے۔" میں نے کہا۔

"کیوں؟ کیا وہ ٹریلر کو کہیں چھوڑ کر بھاگ نکلے ہیں؟" اول کی آواز تحیر زدہ تھی۔

"ہاں ذرا جہنم تک ٹہلنے گئے ہیں۔ آج کافی مدت کے بعد میں ایک خطرناک صورتِ حال سے دوچار ہوا تھا۔ بس یہ سمجھو کہ مرنے سے بال بال بچا ہوں۔ میرے بچنے کا نتیجہ ان دونوں کی موت کی صورت میں نکلا اور میں سمندر کے کنارے بیٹھا ٹھنڈی ہوا کھا رہا ہوں۔"

"پہیلیاں کیوں بجھوا رہے ہو؟ صاف صاف بتاؤ کہ کیا ہوا ہے؟" اس کا لہجہ ناخوشگوار ہو گیا۔

"وہ مجھے رحم کا رستہ دینے کے لئے ٹمبر پونڈ کی طرف مڑے تھے ورنہ ان کی منزل کوئی اور ہی تھی۔ میری گاڑی دیکھتے ہی انہوں نے اپنے ٹریلر سے کچلنے کی کوشش کی تھی۔" اس تمہید کے ساتھ میں اپنی کہانی دہراتا چلا گیا۔

وہ ایسا مواصلاتی رابطہ تھا جس میں ایک وقت میں صرف ایک فریق بول سکتا تھا۔ دوسرے کو وہ پیغام خاموشی سے سننا پڑتا تھا۔ دونوں بیک وقت بولنے کی کوشش کریں تو کسی پیغام کا کوئی لفظ دوسری طرف سے موصول نہیں ہوتا۔ اول خان خاموشی سے میری کہانی سن رہا تھا۔

میں نے جوں ہی لائن اسے اوور کی تو وہ مسرت آمیز لہجے میں بولا "ترک آگ کے بدلے زنجیری بدلا نصف ہوا ہے۔ تم اس جرائم عمارت کا سروے کرنے گئے تھے لیکن درمیان میں یہ کنٹینر بمعہ ٹریلر ٹکرا گیا۔ اب سب کام چھوڑ کر اس ٹریلر کو غائب کر دو۔ ٹرک کی چابیاں کہاں ہیں؟"

"مجھے چابیوں کا علم نہیں۔ وہ ڈرائیور کے پاس ہوں گی۔ لیکن تم کیا چاہ رہے ہو؟ شیطان کی آنت جیسے اس ٹریلر اور کنٹینر کو میں کہاں غائب کروں گا؟" میں نے حیرت سے کہا۔ "بعض اوقات تم سوچے سمجھے بغیر ایسی باتیں کہہ جاتے ہو جن پر عمل کرنا ناممکن ہوتا ہے۔"

"میں نے ایک ایک لفظ سوچ سمجھ کر ادا کیا ہے۔ تم کہانی سنا رہے تھے اور میں مسلسل سوچ رہا تھا۔ میں جو کچھ کہہ رہا ہوں اس پر عمل کر گزرو۔ نتائج سامنے آئیں گے تو تم بھی جھوم اٹھو گے۔" اس نے میری بات کا برا مانے بغیر نہایت خوش دلی کے ساتھ کہا۔

"یہ جناتی ٹریلر کہاں غائب کیا جا سکے گا؟ تم کیا چاہ رہے ہو؟"

"بہت سیدھی سی بات ہے۔ لاشوں کی تلاشی لے کر ان کی شناخت ضائع کر دو۔ چابیاں اپنی تحویل میں لو اور اس ٹرک کو جلد سے جلد وہاں سے نکال لاؤ۔ کسی بھی مقررہ جگہ پر میرے آدمی تم سے وہ سب وصول کر کے اسٹیشن تک لے آئیں گے۔" اول خان نے اپنی بات کی وضاحت کی۔

"اور میں اپنی گاڑی کندھے پر اٹھا کر خالی کنٹینروں میں ...

روں؟"

"ضرورت نہیں۔ اس وقت تمہاری گاڑی غیر اہم ہے۔ تم اسے کہیں بھی پارک کر سکتے ہو۔ اسے بعد میں منگوا لیا جائے گا۔ اس وقت ساری اہمیت ٹرک ٹریلر اور کنٹینرز کی ہے۔ شاید تمہاری کھوپڑی پر برف جمی ہوئی ہے۔ تمہیں ابھی تک اندازہ ہی نہیں ہو سکا ہے کہ تم نے کیا تیر مارا ہے۔"

"تیر وہ ہوتا ہے جو کسی ہدف پر چلایا جاتا ہے۔ اگر یہ کوئی اہم واقعہ ہے تو تم اسے تکا کہہ سکتے ہو۔"

"پھر تم ٹریلر کو وہاں سے نکال کر کہاں پہنچا رہے ہو؟" ارل خان نے پوچھا۔

میں نے لمحہ بھر کے لئے سوچا۔ ٹریلر ڈیفنس سے نکل کر جس راستے سے نیپرپوائنٹ تک پہنچا تھا وہ ان لوگوں کا معمول کا راستہ ہو سکتا تھا۔ ساری پور روڈ کی طرف جانے میں اندیشہ تھا کہ ٹریلر پہچان نہ لیا جائے۔ اگر مرنے والوں کا کوئی شناسا ان کے کیبن میں ایک اجنبی چہرے کو دیکھتا تو تشویش میں مبتلا ہو سکتا تھا اور اس کی وہ تشویش ٹرانسپورٹروں کے اس علاقے میں میرے لئے کسی سنگین بدمزگی کا سبب بن سکتی تھی۔

میں نے کہا "میں ٹریلر کو یہاں سے نکال کر پنج تگڑی ہوٹل کے قریب و جوار کی کسی بھی سڑک پر اس طرح پارک کروں گا کہ اسے مین روڈ سے نہ دیکھا جا سکے۔ تمہارے آدمیوں کو وہیں پہنچنا چاہئے۔"

"اور تمہاری گاڑی کے لئے نیپرپوائنٹ پہنچنا ہوگا؟" اس کا لہجہ تائید طلب تھا۔

"میری گاڑی کی فکر مت کرو۔ ٹریلر تمہارے آدمیوں کے حوالے کرنے کے بعد میں ٹیکسی سے واپس آ کر اپنی گاڑی خود لے لوں گا۔ یہ بتاؤ سلطان شاہ ابھی تک وہیں ہے یا نکل چکا ہے؟"

اس بار اس کی پُراطمینان آواز ابھری۔ "وہ لوگ حق مزار کو لے جا چکے ہیں۔"

میں نے دانستہ ارل خان سے اس کے پلان کے بارے میں مزید سوالات نہیں کئے۔ میں اپنے طور پر سوچنا چاہ رہا تھا کہ وہ کون سا نکتہ تھا جسے میں فراموش کر بیٹھا تھا مگر ارل خان نے پکڑ لیا تھا۔

اس سے گفتگو ختم کر کے میں نے انجن اسٹارٹ کیا اور اپنی گاڑی مین روڈ پر لیتا چلا گیا۔ میں نہیں چاہتا تھا کہ نیپرپوائنٹ کی گلیوں میں بار بار ایک گاڑی کو دیکھ کر لوگ چوکنا ہو جائیں۔

مین روڈ سے اتر کر ایک معقول جگہ پر اپنی گاڑی پارک کرنے کے بعد میں نے دروازے مقفل کئے اور بظاہر بے پروایانہ انداز میں اسی طرف چل دیا جہاں ٹریلر موجود تھا۔

میں کن انکھیوں سے گرد و پیش کا جائزہ لیتا ہوا مطلوبہ سڑک پر پہنچا تو وہ اداس ٹریلر جوں کا توں کھڑا ہوا تھا۔

میں نے اپنی چہل قدمی جاری رکھی اور قریب جا کر میں سیدان صاف دیکھ کر سرعت سے اسی تنگ جگہ میں گھس گیا جہاں وہ تازہ لاشیں موجود تھیں۔

تیم گن میں بہت سی خوبیاں تھیں۔ اس کا درست نشانہ لیا جاتا تو اس کا شکار تکلیف کا کوئی احساس ہونے سے پہلے ہی حیرت ناک سرعت کے ساتھ بے جان ہو جاتا تھا۔ اس کے استعمال کا دوسرا کمال یہ تھا کہ وجود میں آنے والی لاش مسخ ہوتی تھی نہ خون سے آلودہ ہوتی تھی۔ میں نے کسی واردات کی ہوا کے بغیر باری باری ان دونوں کی جیبوں کی تلاشی لے کر سب کچھ اپنی تحویل میں لے لیا۔

کاغذات، لائسنس، نقدی، دو قیمتی تصاویر اور ٹرک کی چابیوں کے ساتھ مزید ایک ریوالور میرے قبضے میں آیا۔ میں نے وہ ساری چیزیں اس شاپنگ بیگ میں ڈال لیں جس میں فرزند علی کا ڈرائیونگ لائسنس تھا۔ اسی سے یہ معلوم ہوا کہ فرزند علی ڈرائیور اور دوسرا اس ٹریلر کا کلینر تھا۔

اس کام سے فارغ ہو کر میں کھلی سڑک پر نکل آیا۔ میرا حلیہ روایتی ڈرائیوروں سے بہت مختلف تھا لیکن اس وقت وہاں سے گزرنے والے اکا دکا افراد کو میری طرف توجہ دینے کی کوئی ضرورت نہیں تھی۔ میں دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ ٹرک کی ڈرائیونگ سیٹ پر براجمان ہو گیا۔

میں نے اپنی زندگی میں عام ٹرکوں سمیت بھانت بھانت کی گاڑیاں چلائی تھیں لیکن چالیس فٹ لمبے ٹریلر کو کھینچنے والے ٹرک کے کیبن میں بیٹھنے کا احساس ہی بہت مختلف تھا۔ اس ٹرک کی ڈرائیونگ سیٹ عام ٹرکوں سے کہیں زیادہ بلند اور شاہانہ تھی۔

نشست سنبھالنے کے بعد میں نے دونوں دروازوں پر لگے ہوئے بڑے بڑے عقب نما آئینوں کو اپنے حساب سے درست کیا اور انجن کے ہیٹر آن کرنے کے مقررہ وقفے کے بعد انجن اسٹارٹ کر دیا۔

بظاہر وہ بہت لمبی اور مشکل گاڑی تھی لیکن اس کے کنٹرول عام گاڑیوں سے زیادہ مختلف نہیں تھے۔ میرے لئے اصل دشواری صرف ایک تھی کہ اس وقت ٹرک کا رخ سمندر کی طرف تھا۔ ٹرک کو یوٹرن دینے کے لئے اس سڑک کی چوڑائی ناکافی تھی۔ مجھے اس کو چوراہے تک ریورس کر کے مخالف سمت میں موڑنا تھا۔ کسی مددگار کے بغیر اس عفریت کو پورے اعتماد سے ریورس کرنا آسان نہیں تھا۔

میں چوراہے تک ٹریلر کو آہستہ آہستہ پیچھے لے گیا لیکن اسے نوے درجے کے زاویے پر دائیں سڑک پر موڑنے کا مرحلہ آتے ہی ٹریلر نے کسی ارنے کی طرح اپنا رنگ دکھانا شروع کر دیا۔ دو ناکام کوششوں کے بعد مجھے اندازہ ہو سکا کہ ٹرک کے اسٹیئرنگ وہیل اور ٹریلر میں کیا نازک رشتہ قائم ہوتا ہے۔ تیسری بار میں ٹرک کو سیدھا کر لینے کے بعد ریورس کرنے لگا تو ایک پیشہ ور کلینر خود بخود

ٹریلر کے آخری سرے کے پیچھے پہنچ کر مجھے اشارے دینے لگا۔

عقب نما آئینے میں اس شخص کے اشاروں کو دیکھتے ہوئے میں نے ٹریلر کو آہستہ آہستہ مطلوبہ سمت میں موڑ لیا اور پھر اشارے سے اپنے مددگار کا شکریہ ادا کرتے ہوئے ٹریلر کو مین روڈ کے رخ پر ڈال لیا۔

مین روڈ پر ایک مرتبہ پھر مجھے شدت سے احساس ہوا کہ مشق اور تجربے کے بغیر اتنی بڑی گاڑی کو سڑک پر لانا آسان کام نہیں تھا۔ ٹریلر کو چھوٹے میدان میں گھمانے کی کوشش میں ٹریلر کے عقبی پہیے ردِ سائی پٹی یا کسی اور رکاوٹ پر چڑھ کر ٹریلر کو الٹنے کا سبب بن سکتے تھے۔

میرے موڑ کاٹنے کے دوران ہی بندرگاہ سے شہر جانے والے راستے پر متعدد گاڑیاں رک گئی تھیں۔ میں نے بہت سست رفتار اور احتیاط کے ساتھ ٹریلر کو سڑک پر ڈال کر سیدھا کیا۔ اور اس علاقے سے نکل کر شہر کی طرف روانہ ہو گیا۔ میرا سفر زیادہ طویل نہیں تھا لیکن ناتجربہ کاری کی وجہ سے مجھے وہ فاصلہ بہت طویل محسوس ہو رہا تھا۔ سڑک پر سفر کرتے ہوئے مجھے یہ خیال بھی تھا کہ کہیں ٹریفک پولیس کا عملہ کلیئرنس کے بغیر ٹریلر سڑک پر نکالنے کے جرم میں مجھے نہ روک لے لیکن میری خوش قسمتی تھی کہ آمدنی کے لحاظ سے نہایت زرخیز ثابت ہونے والا وہ راستہ اس وقت ٹریفک پولیس کی توجہ سے یکسر محروم تھا۔ میں آسانی اور اطمینان کے ساتھ پل عبور کر کے مولوی تمیز الدین خان روڈ پر اتر گیا۔

ایک لمبے چوڑے ٹریلر کا اغوا میرے لیے ایک انوکھا تجربہ تھا۔ میں نے وہ ٹریلر پنج تگڑی ہوٹل سے پہلے ہی ایک گلی میں روک دیا۔ وہاں دو رویہ رہائشی بنگلے تھے۔ ٹرک کے ڈرائیور کیبن کی نشست اتنی بلند تھی کہ میں اس پر بیٹھے بیٹھے کئی مکانات کے احاطوں سے اندر کا جائزہ لے سکتا تھا۔

ٹریلر کے اغوا کی پریشانی دور ہوتے ہی میرا ذہن ارل خان کے منصوبے میں الجھ گیا۔

وہ اس مسروقہ ٹرک اور ٹریلر سے کون سا اہم کام لینا چاہتا تھا؟ یہ سوال ایک معمہ بن کر میرے ذہن میں اٹک گیا تھا۔ میں نے اس سوال کا جواب تلاش کرتے ہوئے ایک سگریٹ سلگائی اور آرام سے ٹرک کے کشادہ کیبن کی نشست پر ہی نیم دراز ہو گیا۔

کافی دیر تک میرے ذہن میں متعدد بے سروپا خیال آتے رہے اور تجزیے کے بعد میرا ذہن ان کو خود ہی مسترد کرتا رہا اور پھر اچانک ہی ایک نیا خیال میرے ذہن میں ابھرا جو قرین قیاس معلوم ہوتا تھا۔

اس وقت تک ہمیں راس المیڈا کی کمین گاہ کے اندرونی معاملات کے بارے میں کوئی اہم بات معلوم نہیں ہو سکی تھی۔ تجی مرزا کے بیان سے اتنا ضرور معلوم ہو چکا تھا کہ اس عمارت کے داخلی راستوں کی نگرانی حساس الیکٹرونک آلات کے ذریعے کی جاتی تھی۔ ان سے بچ کر کوئی اجنبی اس قلعے میں داخل نہیں ہو سکتا تھا۔ اس عمارت میں بظاہر ایسا کوئی حصہ نہیں تھا جسے استعمال کر کے ہم لوگ اندر رسائی حاصل کر سکتے۔

ایک طرف وہ حقائق تھے اور دوسری طرف یہ بھی ایک حقیقت تھی کہ مسروقہ ٹریلر کا اس عمارت سے گہرا تعلق تھا۔ میں نے اسے اپنی آنکھوں سے اسی عمارت سے برآمد ہوتے ہوئے دیکھا تھا۔ اب اگر ہمارا کوئی آدمی وہ ٹریلر لے کر دوبارہ اس عمارت کے بند دروازوں کے سامنے پہنچ جاتا تو اس عمارت کے نادیدہ نگہبان ٹریلر کو وہاں دیکھ کر سخت حیرت اور تشویش میں مبتلا ہو سکتے تھے۔ ان کی یہ تشویش اس وقت دوچند ہو جاتی جب انہیں ٹرک میں شناسا چہروں کے بجائے اجنبی چہرے نظر آتے۔

ان لوگوں میں اپنی چار دیواری سے باہر آنے کا زیادہ رواج نظر نہیں آتا تھا۔ اپنے بھیجے ہوئے ٹریلر یا کنٹینرز کے بارے میں مزید اور تفصیلی معلومات حاصل کرنے کے لیے انہیں اس کو اندر بلانا پڑتا۔ اس طرح عمارت میں داخلے کی ایک سہل صورت پیدا ہو سکتی تھی۔ یہ دوسری بات تھی کہ اندر پہنچنے کے بعد ٹریلر لے جانے والوں کو بدترین صورت حال کا سامنا کرنا پڑتا اور ان کی گمشدگی کی ہر راہ مسدود ہو کر رہ جاتی۔

اس کے سدباب کے لیے ٹریلر پر ایک خالی کنٹینر موجود تھا۔ اس میں ایس ٹی ایف کے مسلح افراد کی بھاری نفری آسانی سے سما سکتی تھی۔ وہ سب تربیت یافتہ جنگجو افراد تھے۔ اگر ان کی ایک ٹولی ٹریلر کے اندر پہنچتے ہی سرعت سے باہر کود کر وہاں خوف و ہراس پھیلا دیتی اور حفاظت پر مامور عملے کو بے بس کر لیتی تو دنیا کی کوئی طاقت ان لوگوں کو عمارت میں داخلے اور تصرف سے نہیں روک سکتی تھی۔

ایسی صورت میں اندرونی رہنمائی کے ہونے یا نہ ہونے کا انحصار اندر والوں کے رویے پر ہوتا۔ مجھے یقین تھا کہ راس المیڈا کے اس ٹھکانے پر بھاری مسلح نفری موجود ہوگی اور وہ لوگ ہر قیمت پر حملہ آوروں کو ہلاک کرنے کی کوشش کریں گے۔ یہ منصوبہ بہت خوں ریز اور بھیانک ثابت ہو سکتا تھا لیکن اس وقت مجھے یہی قرین قیاس معلوم ہو رہا تھا۔ ارل خان اپنے دماغ میں کوئی اور ترکیب لیے بیٹھا تھا تو وہ میری دسترس سے باہر تھی۔

ہم لوگ راس المیڈا کی کمین گاہ پر دھاوا بولنے کی تیاریوں کے ابتدائی مراحل میں تھے اور میں اس کا جائزہ لے کر کام کی ابتدا کے ارادے سے اس طرف گیا تھا۔ وہاں اتفاقاً وہ کنٹینر بردار ٹریلر نظر آ گیا۔ بظاہر وہ ایک حادثی واقعہ تھا لیکن مجھے محسوس ہو رہا تھا کہ آنے والے وقت میں ارل خان اس ٹریلر سے اہم کام لینے کا فیصلہ کر چکا تھا۔

اسٹیشن فور سہراب گوٹھ سے بھی آگے شہر کا ایک سرا تھا تو پنج تگڑی ہوٹل ساحل سمندر پر شہر کا تقریباً آخری سرا تھا۔ ان

دونوں کے درمیان طویل فاصلہ تھا اور دن کے اوقات میں شہر کے سارے ہی راستے پُرہجوم ٹریفک میں گھرے ہوئے ہوتے ہیں۔ صاف ظاہر تھا کہ اول خان کے آدمیوں کو مجھ تک پہنچنے میں وقت لگتا لیکن میں تنہائی اور انتظار سے جلد ہی اُکتاہٹ محسوس کرنے لگا۔ میری جیب میں اول خان کا اپرٹس موجود تھا۔ میں نے فوراً ہی اسے بھی اپنی پوزیشن میں شریک کرنے کا فیصلہ کرلیا۔

"میں پچھلے ایک گھنٹے سے تمہارے آدمیوں کے انتظار میں مکھیاں مار رہا ہوں۔ میں سوچ رہا ہوں کہ ٹرک کو مقفل کر کے چابیاں ذرا دل کی تنگی پر بھیج دوں۔ تمہارے لوگ وہاں سے چابیاں حاصل کرلیں گے۔" سلسلہ مل جانے پر میں نے براہِ راست اپنی بات شروع کردی "اس طرح میں پوزیشن سے بچ جاؤں گا۔"

میرے شکوے پر اس نے سرزنش کے انداز میں کہا "بھئی! خدا کا خوف کرو۔ ابھی تو ہماری آخری گفتگو کو بھی ایک گھنٹا نہیں ہوا۔ میرے دو آدمی موٹر سائیکل پر اسی وقت نکل گئے تھے۔ بس وہ کسی بھی وقت پہنچنے والے ہوں گے۔ تھوڑی دیر اور انتظار کرلو۔ میں شام کو دفتر سے نمٹ کر تمہارے گھر آؤں گا۔"

"تم اپنے آدمیوں کو کنٹینر میں چھپا کر راس المیدا کے ٹھکانے میں لے جانے کا منصوبہ بنا رہے ہو؟"

وہ خوش ہو کر بولا "خدا کا شکر ہے کہ تمہاری کھوپڑی پر جمی ہوئی برف پگھل رہی ہے۔ میں حیران تھا کہ اتنی آسان اور سادہ سی ترکیب تم جیسے ذہین کے ذہن میں کیوں نہیں آسکی تھی۔"

"ایک ننھا منا سا دو مسلح شکاریوں کے نرغے میں آیا ہوا ہو تو سب کچھ بھول جاتا ہے۔ میری یہ بات یاد رکھنا کہ ٹرک چلانے والا شاید مشکل ہی سے بچ سکے گا۔ خطرہ بھانپتے ہی وہ لوگ اسے اڑا دیں گے۔"

"میں نے ایک مبہم سا خاکہ بنایا ہے۔ اب اس کے رنگ مکمل کرنے میں تم بھی میری مدد کرو گے۔"

"اس عمارت کا جائزہ لینے کے بعد ہی کچھ کہا جاسکتا ہے۔ فی الحال میں خود بھی خالی الذہن ہوں۔"

کسی خیال کے تحت اس کی چونکی ہوئی آواز ابھری "تم نے ان دونوں کی جیبیں تو خالی کردی تھیں نا؟"

"اس بارے میں تم اتنے زیادہ فکرمند کیوں ہو؟ ویسے میں تمہاری ہدایت پر عمل کرچکا۔ ان کی جیبوں سے برآمد ہونے والی ساری چیزیں ایک شاپنگ بیگ میں اسی ٹرک کے کیبن میں موجود ہیں۔"

"شکریہ!" اس کی ستائشی آواز ابھری "اپنے منصوبے پر عمل درآمد کے لیے یہ بہت ضروری تھا۔ لاشوں کی شناخت نہ ہونے سے راس المیدا کے ساتھیوں کو ان کے یا ٹرک کے انجام کا علم نہیں ہوسکے گا۔ وہ لوگ اچانک ہی ٹرک کو اپنے دروازے پر دیکھ کر حواس باختہ ہوجائیں گے اور کوئی صحیح فیصلہ نہیں کرسکیں گے۔"

"شاید تمہارے آدمی آپہنچے ہیں؟" میں نے ٹرک کے قریب ایک موٹر سائیکل رکنے کی آواز سن کر کہا۔

"اب تم اپنی گاڑی لے کر سیدھے گھر ہی جاؤ گے؟" اس نے سوال کیا۔

"پہلے زنبیں والے مکان کا جائزہ لوں گا۔ میرا اصل کام ابھی تک ادھورا ہے۔"

"دیبا تمہارے لیے دو مرتبہ فون کرچکی ہے۔ وہ جاننا چاہتی ہے کہ تم کہاں ہو اور کیا کرتے پھر رہے ہو۔"

"میں اسے دیکھ لوں گا او وور اینڈ آل" میں نے اپرٹس آف کر کے جیب میں ڈالا اور ٹرک کے کیبن سے نیچے کود گیا۔ وہ دونوں موٹر سائیکل کا انجن بند کر کے میرا انتظار کررہے تھے۔

ان میں سے ایک چہرہ میرا شناسا تھا۔ میں نے سر کی جنبش سے ان کے سلام کا جواب دیتے ہوئے پوچھا "تم دونوں آئے ہو تو اس موٹر سائیکل کا کیا بنے گا؟ دو آدمی تو صرف ٹرک پر درکار ہوں گے۔"

"موٹر سائیکل ہم کنٹینر میں چڑھا لیں گے" سنجیدگی سے جواب دیا گیا۔

وہ اسپیشل ٹاسک فورس کے ملازمین تھے۔ ان میں سے ہر فرد ہر وقت اپنی بساط سے بڑھ کر کام کا بوجھ اٹھانے کے لیے تیار رہتا تھا۔ وہی اگر عام سرکاری ملازم ہوتے تو موٹر سائیکل کو اونچے کنٹینر پر چڑھانا دشوار کام لگتا اور کچھ دور تک دھکیلنے کے نام پر بھی ناک بھوں چڑھانے لگتے۔ میں نے دل ہی دل میں ان کی لگن کا اعتراف کرتے ہوئے ٹرک کی چابیاں دیں اور الوداعی انداز میں ہاتھ لہرا کر ایک طرف چل دیا۔

ہوٹل سے مین روڈ کی طرف آنے والی سڑک پر مجھے فوراً ہی خالی ٹیکسی مل گئی۔ ٹیکسی ڈرائیور نے بندرگاہ کی طرف جانے سے انکار کیا لیکن میٹر سے دس روپے زائد کی پیشکش پر فوراً رضامند ہوگیا۔

تھوڑی ہی دیر بعد میں اپنی گاڑی میں واپسی کا سفر طے کررہا تھا۔

○☆○

شام کی چائے پر ہم چاروں یکجا تھے۔ میں انہیں اپنی کتھا سناچکا تھا۔ سلطان شاہ کی کہانی بس اتنی تھی کہ وہ نجی مرلو کو اول خان کے دو آدمیوں سمیت نارو کے مکان کے تہ خانے میں چھوڑ آیا تھا۔ مکان بالکل اسی حالت میں تھا جس حالت میں ہم نے اسے چھوڑا تھا۔ یاری انکل میں وہاں کسی چوری چکاری کے آثار نہیں تھے۔

دیبا کی ذہنی اور جسمانی صحت پوری طرح بحال ہوچکی تھی۔ اس کے چہرے کا ورم اور نیلاہٹ دور ہوچکا تھا۔ نیل اور سوجن غائب ہونے کے بعد اس کے چہرے کا پرانا نکھار واپس لوٹ آیا تھا۔ وہ

اس بات پر بہت زیادہ برہم تھی کہ اس کے ٹھیک ہو جانے کے
بعد ہم نے اسے عضو معطل بنا کر گھر میں محبوس کیا ہوا تھا۔
اس وقت بھی وریا چڑچڑے لہجے میں یہی کہہ رہی تھی "اگر
میں بھی تم دونوں کے ساتھ ارل خان کے دفتر چلی جاتی تو کون سی
قیامت آ جاتی؟ میں گھر میں بند رہ کر خود کو بیمار محسوس کرنے لگی
ہوں۔"

"قرب قیامت کی نشانیاں ہیں۔" سلطان شاہ خاص طور پر کسی
سے مخاطب ہوئے بغیر بڑبڑانے لگا "جب عورتیں گھروں سے نکل کر
بازاروں میں اپنے جلوے دکھانے پر کمربستہ ہو جائیں اور مرد کاٹھ
کے الو کی طرح اپنی دم ہلاتے رہیں تو قیامت کسی بھی لمحے آ سکتی
ہے۔"

"بکواس مت کرو۔" وہ سلطان شاہ پر برس پڑی "یہ وعظ تم
غزالہ کو سنا سکتے ہو۔ مجھے نہیں۔ میں ایک آزاد خیال مغربی لڑکی
ہوں۔ میں گھر میں بند نہیں رہ سکتی۔ تم خود کو سمجھتے کیا ہو؟"

"ماشاء اللہ!" سلطان شاہ استہزائیہ ہنسی کے ساتھ بولا۔
"مغربی اور پھر وہ بھی لڑکی! میں نے تو سنا ہے کہ پچیس برس سے عمر
ایک دن بھی اوپر ہو جائے تو لڑکی عورت کہلانے لگتی ہے۔ یہاں
چالیس برس کی عمر کی مغربی لڑکی دیکھنے میں آ رہی ہے۔ شاید یہ بھی
قرب قیامت ہی کی نشانی ہے۔"

سلطان شاہ کے اس سلگا دینے والے تبصرے پر وریا آپے سے
باہر ہو گئی۔ وہ دانت پیستے ہوئے اٹھی اور اس نے دونوں ہاتھوں
سے سلطان شاہ کا گریبان پکڑ کر اسے جھنجوڑتے ہوئے کہا "میں
تمہیں چالیس برس کی لگتی ہوں تو جانوروں کے کسی ڈاکٹر سے اپنی
آنکھوں کا علاج کراؤ۔ سبزہ کھا کر تمہاری بینائی تیز ہو جائے گی۔
میری عمر صرف بائیس برس ہے۔ یہ اور بات ہے کہ تم جیسے
گدھوں میں رہ کر میں نے اتنی سی عمر میں اتنا کچھ سیکھ لیا ہے جو تم
جیسے گاؤدی سو برس کی عمر پا کر بھی نہیں سیکھ سکتے۔۔۔ سمجھ گئے؟"

"سمجھ گیا!" سلطان شاہ نے بے بسی سے کہا "لیکن یہ غصہ
مجھ پر کیوں اتار رہی ہو؟ بیٹھ کر بات کرو۔ ہاتھا پائی کرنے سے
تمہاری بھی ظاہر ہونے لگیں گی اور تم بھرپور غصے میں بھی جوان نظر
آنے لگو گی۔"

"تم آرام سے جھنجوڑو اور اسے بولنے دو وریا!" میں نے وریا سے کہا۔
"اس کی زبان میں خارش ہے۔ یہ جب تک تمہاری بیماری کے
بارے کا پورا نہیں کرے گا ایسی ارٹ پٹانگ باتیں ہی کرتا رہے
گا۔"

وریا ایک جھٹکے سے اس کا گریبان چھوڑ کر بیٹھی تو سلطان شاہ
شگفتگی کے ساتھ اپنے گریبان پر آئی ہوئی شکنیں دور کرنے کی ناکام
کوشش کرتے ہوئے بولا "جب سے تم نے ہمارے ساتھ یک جہتی
کا اعلان کیا تھا اور اپنی فوسٹ تک کو ٹھکرا دیا تھا، میں تمہیں غزالہ
کی طرح سمجھنے لگا تھا مگر آج پتا چلا کہ تم غزالہ سے مختلف ہو اور میں

اپنے وعظ تم کو نہیں سنا سکتا۔ زینی کو تمہارے قول و فعل کا یہ تضاد
بھی نظر نہیں آتا مگر میری ہر بات ارٹ پٹانگ نظر آتی ہے۔ پتا
نہیں تم نے اسے کیا گھول کر پلا دیا ہے کہ اسے تمہاری خامیاں بھی
خوبیاں بن کر نظر آتی ہیں۔"

سلطان شاہ نے مکاری سے کام لے کر مجھے بھی اس جھگڑے
میں ملوث کرنے کی کوشش کی تھی لیکن میں کچھ کہے بغیر بے نیازی
سے سگریٹ نوشی میں مصروف رہا۔

وریا نے ایک نظر میری طرف دیکھا پھر پھٹ پڑی "میری
زندگی تم لوگوں کے سامنے کھلی کتاب کی طرح ہے۔ میں غزالہ کو
خود بتا چکی ہوں کہ میرے باپ نے زان مرسانو کا روپ دھار کر مجھے
روم کے عیاش امرا کی محفلوں میں کس طرح پروان چڑھایا تھا۔
اس کی وہ تربیت میری سرشت میں شامل ہو چکی ہے۔ میرے چند
الفاظ میری اس فطرت کو تبدیل نہیں کر سکتے۔ تم لوگوں سے یک
جہتی کا یہ مطلب نہیں کہ میں نے اپنی فطرت بدل لی ہے یا آزادی
تیاگ دی ہے۔ میں جو ہوں اور جیسی ہوں ویسی ہی رہوں گی مگر امریکا
کے جہنم میں جانے کے بجائے تم لوگوں میں رہوں گی۔ میں مذہب
کی زیادہ قائل نہیں ہوں مگر پھر بھی میں نے اپنا مذہب نہیں بدلا
ہے۔ مسلمان نہیں ہوئی ہوں۔ تم اپنی اصلاحی تعلیمات غزالہ کو
شوق سے سناؤ۔ مجھ سے یہ توقع بھی نہ رکھنا کہ میں اپنی آزادی کو تج
کر گھر کی چار دیواروں میں قید رہوں گی۔ میری یہ باتیں بری لگتی ہیں
تو ایک بار اشارہ دو۔ مجھے اس شہر میں بہتیرے ٹھکانے مل جائیں گے۔"

"خوب!" سلطان شاہ اس بار بھی خاموش نہ رہ سکا اور حیرت
آمیز سنجیدگی سے بولا "مجھے یہ جان کر اچنبھا ہوا کہ تم جذباتی بھی
ہو سکتی ہو۔ اے بائیس برس کی آزاد خیال اور غیر مسلم دوشیزہ! میں
اپنے کیے پر نادم ہوں اور تمہاری اطلاع کے لیے صرف اتنا اور
عرض کرنا چاہتا ہوں کہ اس شہر میں تمہیں بہتیرے ٹھکانے ضرور مل
جائیں گے لیکن وہاں ہر مرد کے لباس میں تمہیں زان مرسانو کا
ایک چیلا نظر آئے گا۔ ہم لوگوں جیسے شریف اور مسکین ساتھی
کہیں نہیں مل سکیں گے۔ میں سبزے کے بجائے سبزی کھا کر اپنی
بینائی تیز کرنے کی کوشش ضرور کروں گا تاکہ مجھے تمہاری صحیح عمر
نظر آتی رہے۔ اگر مجھ سے کبھی بھول چوک ہو جائے تو اسے اپنے
دل پر نہ لیا کرو۔"

سلطان شاہ وہ معذرت کرتے ہوئے غیر ارادی طور پر ایسے
برے برے منہ بنا رہا تھا جیسے اپنی مرضی کے خلاف کوئی کڑوی دوا
نگل رہا ہو۔ وریا اسے گھورتی رہی۔ مجھے اس کے بھنچے ہوئے
ہونٹوں اور چمکتی ہوئی آنکھوں سے اندازہ ہو رہا تھا کہ وہ اپنی بے
ساختہ ہنسی کو روکنے کی سرتوڑ کوشش کر رہی تھی لیکن جب سلطان
شاہ نے اپنی بینائی تیز کرنے کا ذکر کیا تو غزالہ ہنس پڑی۔ اسی کے
ساتھ وریا کی بھی ہنسی چھوٹ گئی۔

"تم۔۔۔ تم پکے مکار ہو!" وہ ہنسی کے دوران بہ دقت تمام

صرف اتنا ہی کہہ سکی۔

"کچے تو بڑے بھائی ہیں" سلطان شاہ نے میری طرف اشارہ کرکے برجستہ کہا "میں ابھی کچا ہوں۔"

بظاہر فضا میں ہونے والی وہ نوک جھونک اور قدرے دوستانہ گفتگو میری دانست میں بہت دور رس اثرات کی حامل تھی۔ اگر اسے ذہن میں محفوظ کرلیا جاتا تو ہم لوگ مستقبل میں ایک دوسرے کی دلی آزاری کا سبب بنے بغیر مکمل افہام و تفہیم کے ساتھ اچھا وقت گزار سکتے تھے۔

دونوں عورتوں کا جنس کا دورہ ختم ہوا تو غزالہ نے مجھے بتایا کہ سلمیٰ اپنے ہاتھوں بے ہوش ہونے والے فری کا انجام جاننے کے لیے سخت بے چین تھی اور اسی چکر میں میری غیر حاضری میں دو مرتبہ فون بھی کرچکی تھی۔

"اس کا انجام میں تمہیں بتا ہی چکا ہوں" میں نے شانے اچکا کے غزالہ سے کہا "سلمیٰ نے جوش اور حاضر دماغی سے کام لے کر ونیلہ ارکو بے ہوش نہ کیا ہوتا تو آج کی دوپہر بہت مختلف اور مایوس کن ہوتی اور ہم پورے شہر میں جہانگیر کو تلاش کرتے پھر رہے ہوتے۔"

"اس کا تیسرا فون کسی بھی لمحے آسکتا ہے" غزالہ نے سنجیدہ لہجے میں کہا۔

اور یہی ہوا۔ اس کی بات پوری ہوتے ہی فون کی گھنٹی بج اٹھی۔ میں نے ریسیور اٹھایا تو دوسری طرف سے سلمیٰ میرے ہی بارے میں پوچھ رہی تھی۔

لمحہ بھر کے لیے میرے دل میں خیال آیا کہ میں اسے اپنی آواز سنائے بغیر ریسیور کسی اور کو دے دوں لیکن پھر میں نے اپنا ارادہ بدل دیا۔ میں اس طریقے سے سلمیٰ کو زیادہ دیر تک نہیں ٹال سکتا تھا۔

میری آواز سنتے ہی سلمیٰ خوش ہوگئی اور چہکتی ہوئی آواز میں بولی "خدا کا شکر ہے کہ تمہاری آواز سننے کو ملی۔ شاید غزالہ نے تمہیں نہیں بتایا کہ میں پہلے بھی دو مرتبہ فون کرچکی ہوں۔"

"میں ابھی ابھی گھر پہنچا ہوں۔ غزالہ مجھے یہی بتا رہی تھی۔ تم اس نوٹی کے بارے میں فکرمند کیوں ہو؟"

"وہ اری جہنم میں جائے۔ مجھے اس کی فکر کیوں ہونے لگی؟ میں تو صرف یہ جاننا چاہ رہی تھی کہ اس نے پکڑے جانے کے بعد کیا کہانی سنائی ہے۔ وہ جہانگیر کے دشمنوں میں سے کوئی تھا یا کوئی عادی چور ہے۔"

"اسے پولیس کے حوالے کردیا گیا ہے" میں نے سلمیٰ کو مطمئن کرنے کے لیے کہا "تھوڑی سی مار کھاتے ہی اس نے سب کچھ اگل دیا ہے۔ وہ چوری بلکہ ڈکیتی کی نیت سے تمہارے گھر میں آیا تھا۔"

"خدا کا شکر ہے" اس نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "مجھے تو ڈر ہی تھی کہ اب جہانگیر کے دشمنوں نے ہمارا گھر بھی دیکھ لیا ہے۔ لیکن جہانگیر کہہ رہے تھے کہ یہ وہ فری نہیں تھا جس بلڈنگ کے سامنے منڈلاتا ہوا دیکھ کر پریشان ہو رہے تھے۔"

"وہ ظلیوں میں کام کرنے والی ایک لڑکی کا عاشق تھا۔ اسے بھی سرزنش کردی گئی ہے۔ اب وہ بھی ادھر کا رخ نہیں کرے گا۔" میں سلمیٰ کو اس بارے میں پوری طرح مطمئن کرنا چاہ رہا تھا۔

"اس کا مطلب تھا کہ جہانگیر بلاوجہ ہی اس قدر خوف زدہ ہو رہے تھے!"

"اس کے دشمنوں کا وجود اپنی جگہ پر ایک ٹھوس حقیقت ہے۔ تم جانتی ہو کہ آدمی ہر طرف سے خطرات میں گھرا ہوا ہو تو اسے اپنے سائے سے بھی خوف آنے لگتا ہے" میں نے کہا۔

"وہ خوف زدہ ہوتے ہیں تو اپنے ساتھ مجھے بھی ہلکان کر دیتے ہیں۔"

"خدا کا شکر ادا کرو کہ وہ تم ہی کو اپنے دکھ سکھ کا ساتھی سمجھتے ہیں۔"

"تم انہیں اچھی طرح جانتے ہو۔ تم تو ایسی باتیں کرکے میرا دل نہ جلایا کرو" اس نے شکایتی لہجے میں کہا "جب تک وہ خطرات میں گھرے ہوئے ہیں تو میرے ساتھ وقت گزارنے پر مجبور ہیں۔ آج حالات بہتر ہو جائیں تو وہ نئی لڑکیوں کے چکر میں نکل پڑیں گے۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ انہیں اتنی آسانی سے اپنے مطلب کی لڑکیاں کیسے مل جاتی ہیں؟"

"یہ تمہارے سمجھنے کی باتیں نہیں ہیں۔ تم اپنے منہ پر صرف غرور پر دھیان دو۔"

"اچھا! یہ بتاؤ کہ تم کب آ رہے ہو؟" اس نے میری بات کاٹ کر بڑے اشتیاق لہجے میں پوچھا۔

"غزالہ کے ساتھ کسی بھی وقت چکر لگاؤں گا" میں نے کن انکھیوں سے غزالہ کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ اس وقت وہ دوسری طرف پشت کیے دروازے باتیں کرنے میں مصروف تھی مگر میں جانتا تھا کہ اس کے کان میری ہی طرف لگے ہوئے تھے۔

"اکیلے نہیں آؤ گے؟" سلمیٰ کی آواز میں بے چینی اور اداسی ابھر آئی "مجھے تم سے کچھ باتیں کرنی ہیں۔"

"دیکھوں گا" میں نے سرسری جواب دے کر فوراً موضوع بدل دیا "جہانگیر کیا کر رہا ہے؟"

"صبح سے خطرہ ٹل جانے کی خوشی میں خدا کا شکر ادا کر رہے ہیں!" اس کی آواز استہزائیہ ہوگئی۔

"کیا نمازیں پڑھ رہا ہے؟" میں نے شدید حیرت اور بے یقینی کے عالم میں پوچھا۔

"نمازیں؟" وہ زہریلی آواز میں بولی "نماز کیا! انہیں تو وضو کرنے کا طریقہ بھی معلوم نہیں ہے۔ ان کے لیے تو صرف شراب ہے۔ خوشی ظاہر کرنے کے لیے اور غم بھلانے کے لیے بھی۔"

پیدا صرف خراب رہتے ہیں۔ فرج خدا کا شکر ادا کرنے کے لیے بچ رہے ہیں اور موٹی ہیں۔ جب آنکھ کھلتی ہے تو ایک اور کا اپنے معدے میں انڈیل لیتے ہیں۔"
"دونوں محافظوں کے آنے کے بعد وہ کچھ زیادہ بے فکر ہو گیا ہے۔"
"وہ دونوں بہت اچھے آدمی ہیں۔" سلمیٰ کے اس تبصرے پر میرے کان کھڑے ہو گئے اور مجھے اول خان کے ان شریف آدمیوں کی جانب خطرے میں نظر آنے لگی۔ "حفاظت کے ساتھ ساتھ یہ باہر کے چھوٹے موٹے کام بھی کر رہے ہیں۔"
ازدواجی زندگی کی بے کیفی اور تلخیوں سے اکتائی ہوئی بھری خاندار عورتیں اس وہمی رنگ میں سنگ کر کسی بے وفائی کا ارتکاب کیے بغیر اپنی پوری عمر گزار دیتی ہیں۔ مگر ان کے ذہن خیال میں بھی کسی اجنبی کے تصور کا بھی گزر نہیں ہوتا لیکن سلمیٰ کا شمار ایسی ثقافت پسند عورتوں میں نہیں کیا جا سکتا تھا۔ اس جیسی عورتیں ساری زندگی تشنگی اور بے تکی، وفا اور بے وفائی کے دوراہے پر ڈانواں ڈول رہتی ہیں۔ بعض اسی عالم میں اپنی تشنہ کامیاں حسب اپنے خیالی پورے کر لیتی ہیں لیکن جنہیں ذرا بھی ترغیب اور تحفظ نظر آنے لگے وہ رازداری سے دلدل میں اتر جاتی ہیں۔
اول خان کے دو آدمیوں کو جہانگیر کے گھر پر رہنے کی اجازت دیتے ہوئے میرا ذہن اس خطرے کی طرف مبذول نہیں ہو سکا تھا۔ لیکن سلمیٰ کی ذہنی نا آسودگی کے ساتھ ساتھ بھلے ذاتی تجربات سے بھی دوچار ہونا رہتا تھا۔ اس کی زبان سے اول خان کے آدمیوں کی تعریف سن کر یک بیک مجھے احساس ہوا کہ میں نے آگ اور تیل کو یکجا کر کے جہانگیر کی خانگی زندگی کے لیے ایک حادثے کا پورا اہتمام کر ڈالا تھا۔
میں نے فوراً ہی سلمیٰ سے کہا "تمہیں ان دونوں سے فاصلہ برقرار رکھنا چاہیے۔ تم ان سے جو کچھ کہو گی وہ اسے تمہارا حکم سمجھ کر بجا لائیں گے۔ تم ان کی سعادت مندی پر ناز کر لو، وہ اپنے ایک ایک فعل کی رپورٹ اپنے اس افسر کو دیتے رہیں گے جو میرا گہرا دوست ہے۔"
"میں تمہارا مطلب نہیں سمجھی!" اس کی آواز سے شدید الجھن مترشح تھی۔
"وہ اچھے ضرور ہیں لیکن انہیں اپنے ساتھ غیر ضروری طور پر بے تکلف ہونے کا موقع نہ دینا۔"
"تم مجھے ایسا ہی گیا گزرا سمجھتے ہو؟" میری وضاحت پر وہ بگڑ اٹھی "میں ایسی..."
میں نے جلدی سے اس کی بات کاٹ کے کہا "میری بات کا غلط مطلب نہ لو۔ ان کے آنے سے پہلے بھی تمہارے گھر کے سارے کام کاج چل رہے تھے۔ انہیں صرف رکھوالی کا کام کرنے کے لیے بھیجا گیا ہے۔ تم نے انہیں اپنا گھریلو ملازم
کھانا شروع کر دیا تو میرے لیے دشواری پیدا ہو جائے گی۔"
"اوہ! یہ مطلب تھا تمہارا۔" وہ اپنے ردعمل پر نادم ہو کر بولی۔ "میں کچھ اور ہی سمجھی تھی۔"
"یہ تمہاری پرانی خرابی ہے۔ جو کہا جاتا ہے اس سے زیادہ سمجھنے کی کوشش کرتی ہو۔"
اس کی کھنکتی ہوئی ہنسی کے ساتھ اس کی شوخ آواز آئی "نہیں تم میں کیا خیال ہے کہ تمہارا ایسا گزرا کیسا لہجہ بھی برداشت کر سکتی ہوں۔ جہانگیر ایسی باتیں کریں تو میں ان سے لڑ پڑتی ہوں۔"
اس کے وہ فقرے ایک طویل جواب اور سرزنش کے طالب تھے لیکن میں اس وقت زیادہ تفصیل کر بات کرنے کی پوزیشن میں نہیں تھا اس لیے بس اتنا کہہ کر رہ گیا "یہ تمہاری مہربانی ہے۔"
"وہ ڈاکو تو پکڑا گیا لیکن اس کی وجہ سے ہم لوگوں کو عدالتوں کے چکر تو نہیں لگانے پڑیں گے؟" وہ اچانک ہی پٹڑی بدل کر ایک نیا سوال کر بیٹھی "میں نے سنا ہے کہ ایسے قصوں میں پولیس والے بھی خاصا پریشان کرتے ہیں۔"
"سب بندوبست ہو جائے گا۔ اس کا سب سے بڑا ثبوت یہ ہے کہ ابھی تک کوئی بھی پولیس والا تمہارے گھر نہیں آیا ہوگا۔ میں تم دونوں کا دشمن نہیں، بہی خواہ ہوں۔" میں نے سخت لہجے میں کہا۔
"جہانگیر تمہاری دوستی پر ناز کرتے ہیں اور میرا خیال ہے کہ ان کا یہ ناز بجا ہے۔ کاش میری بھی تم سے ایسی ہی گہری دوستی ہو سکتی لیکن تم نہ جانے کیوں مجھ سے دور بھاگنے کی کوشش کرتے رہتے ہو!"
وہ ایک مرتبہ پھر بہکنے لگی تھی۔ میں اس کی ایسی باتوں کا کوئی جواب نہیں دے سکتا تھا۔ میں نے اس کے تبصرے کو گول کر کے جلد ہی اس کے گھر آنے کا وعدہ کر کے فون بند کر دیا۔
"اگر سلمیٰ کو ڈولی وار کے اصلی انجام کا پتا چل جائے تو وہ دہشت سے بے ہوش ہو جائے گی۔" فون بند ہوتے ہی غزالہ نے تبصرہ کر کے میرے اس خیال کی تصدیق کر دی کہ وہ اپنی ظاہری مصروفیت کے باوجود میری اور سلمیٰ کی گفتگو پوری توجہ سے سن رہی تھی۔
کھانے سے فارغ ہونے کے بعد ہم چاروں ادھر ادھر کی باتوں میں مصروف رہے لیکن ہمیں شدت سے اول خان کا انتظار تھا۔ اس کے آنے کے بعد ہی راس المیزا کی تلاش کے لیے کوئی اور منصوبہ طے کیا جا سکتا تھا۔
میں نے انتظار سے اکتا کر فون کیا تو پتا چلا کہ اول خان کافی دیر پہلے دفتر سے نکل چکا تھا۔ میں نے ایجنسی کی مدد سے اسے تلاش کرنے کا ارادہ کیا اور ترک کر دیا۔ میری دانست میں چھوٹی چھوٹی باتوں کے لیے اس لاسلکی آلے کے استعمال سے اس کی اہمیت اور افادیت کم ہوتی تھی۔

سورج غروب ہونے سے ذرا دیر پہلے ارل خان آ پہنچا۔ اس کے بدن پر صبح والے دفتری لباس کے بجائے قمیص شلوار نظر آ رہی تھی۔ چہرے مہرے سے بھی وہ بالکل تر و تازہ نظر آ رہا تھا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ راستے میں اپنی بیگم سے ملتے ہوئے آ رہے ہو!" میں سوچتا ہی رہ گیا اور ویرا نے بے تکلفی سے اپنی بے باکانہ رائے کا اظہار کر ڈالا۔

"سہراب گوٹھ سے ادھر آتے ہوئے میرا گھر راستے میں پڑتا ہے" ارل خان کا لہجہ مدافعانہ تھا۔

"یہ نہ کہو۔ میں کئی ایسے راستے بتا سکتی ہوں جو تمہارے گھر سے نہ گزرتے ہوں۔"

"تمہارا ہو کر لباس تبدیل کیے بغیر یہ احساس ہی نہیں ہوتا کہ ڈیوٹی ختم ہو چکی ہے۔ تر و تازہ ہونے کے بعد کام کرنے میں کچھ اور ہی لطف آتا ہے" ویرا سے یہ کہہ کر وہ میری طرف متوجہ ہو گیا "تم کیا خبریں لائے ہو؟"

"وہ عمارت شاید چار پلاٹوں پر مشتمل ہے" میں نے کہا "اس کے دونوں طرف رہائشی مکانات ہیں۔ احاطے کی دیوار کی ہر طرف وہی اونچائی ہے جو مین روڈ کی طرف نظر آتی ہے لیکن پچھلی سڑک پر مین روڈ کی طرف بڑی اونچائی اور بڑی چوڑائی والے گیٹ کے بجائے دیوار میں عام سائز کے دو گیٹ ہیں۔ بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے عمارت کے مکین اپنی آمد و رفت کے لیے وہی عقبی راستہ استعمال کرتے ہیں۔"

"اس کا مطلب ہے کہ عمارت میں داخلے کے لیے عقبی سڑک بھی استعمال کی جا سکتی ہے" ارل خان نے پُرخیال انداز میں کہا پھر پوچھا "عمارت کے مکینوں کے بارے میں تم نے وہاں پوچھ گچھ تو کی ہو گی؟"

"وہاں کے باشندے اس عمارت کو پراسرار تصور کرتے ہیں۔ عمارت کے مکین کسی سے میل جول نہیں رکھتے۔ ابتدا میں یہ سمجھا گیا کہ وہ کوئی سفارتی عمارت ہے لیکن وہاں آج تک کوئی پرچم لہراتا نہیں دیکھا۔ ایک خاص بات یہ ہے کہ وہاں غیر معمولی آمد و رفت نہیں ہے۔ عام گھروں کی طرح دن میں چار چھ بار دروازہ کھلتا ہے اور گاڑیوں میں مقامی یا غیر ملکی آتے جاتے نظر آتے ہیں۔"

اس عمارت کے بارے میں معمول کی آمد و رفت کے علاوہ ہر بات غیر معمولی تھی مثلاً وہاں کبھی دودھ، اخبار یا سبزی والوں کو نہیں دیکھا گیا تھا۔ شاید وہ لوگ اپنی جملہ ضروریات کی اشیا بازار سے خود ہی خرید کر لانے کے عادی تھے۔ اس طرح وہ اپنے آس پاس رہنے والوں سے بالکل کٹے ہوئے تھے۔

کسی کو علم نہیں تھا کہ وہ مکان کس کی ملکیت تھا اور وہاں رہنے والے خود اس جگہ کے مالک تھے یا کرائے دار کی حیثیت سے وہاں رہ رہے تھے۔ علاقے کے دوسرے گھروں کے برعکس وہاں کبھی کوئی تقریب بھی دیکھنے میں نہیں آئی تھی۔

میں نے اپنے ساتھیوں کو بھی ان تفصیلات سے آگاہ نہیں کیا تھا اس لیے وہ بھی اس گفتگو میں گہری دلچسپی لے رہے تھے اور [illegible] طور پر سوالات بھی کرتے جا رہے تھے۔

وہ سب سن لینے کے بعد ویرا نے کہا "اگر اس عمارت کی پراسرار تاریخ اتنی پرانی ہے تو ہمیں وہاں راس المبلا کے علاوہ رازق آترک کو تلاش کرنا ہوگا۔ مجھے یقین ہے کہ امریکن قونصل خانہ کسی غیر سفارتی انداز میں اس عمارت کا مالک ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ اپنے مہمانوں کو وہاں ٹھہراتے ہوں۔ آج کل راس المبلا جہاں رازق آترک کے نام سے آیا ہوا ہے۔ وہ اسی سبب میں [illegible] ہو سکتا ہے۔ یہ بھی ممکن ہے کہ عمارت کے عملے کو بھی رازق آترک کی اصلی شخصیت کا علم نہ ہو اور وہ اسے سرکاری مہمان سمجھ رہے ہوں۔"

"تمہاری آخری بات قرین قیاس نہیں ہے" ارل خان نے کہا "عتبی مرار نے بتایا ہے کہ راس المبلا نے سامنے آنے کے سبب میں اسے کے ٹھکانے کے بارے میں [illegible] تھی۔ عمارت کے عملے کو اعتماد میں لیے بغیر ایسی کارروائی کرنا ممکن نہیں تھی۔ وہ جو کوئی بھی ہیں سب ایک ہیں۔ ان میں کوئی تفریق نہیں کی جا سکتی۔"

"یہ بعد کی باتیں ہیں" سلطان شاہ نے کہا "وہاں آپریشن ہو تو سب کچھ سامنے آ جائے گا۔ ہمیں آج رات ہی اس عمارت پر دھاوا بولنے کی تیاری کر لینی چاہیے۔"

"ہم کبھی بھی بے مقصد خون خرابا نہیں کرتے" ارل خان نے سنجیدگی سے کہا "آپریشن سے پہلے وہاں رہنے والوں کی حیثیت کا تعین ضروری ہے ورنہ ہمارے ہاتھوں بہت سے بے گناہ بھی مارے جا سکتے ہیں۔"

ویرا نے ہلکا سا قہقہہ لگا کر کہا "تم نے ابھی سے فرض کر لیا کہ ہم وہاں فاتح رہیں گے۔ ابھی تو یہ بھی معلوم نہیں ہے کہ ہم وہاں میں کامیاب ہو سکیں گے یا مر کر لوٹ آئیں گے۔"

"شاید ویرا نے تمہیں نزلہ کی کہانی نہیں سنائی ہے؟" ارل خان نے اسے گھور کر پوچھا۔

"وہ میں سن چکی ہوں۔ ضروری نہیں کہ وہ تمہارے [illegible] ہوئے طریقے پر اپنے ردعمل کا اظہار کریں۔ وہ نزلہ کی [illegible] کسی سازش کا پیش خیمہ بھی سمجھ سکتے ہیں۔"

"ہونے کو ہر بات ہو سکتی ہے" میں نے کہا "ناکامی کے [illegible] سے ہم آپریشن کا ارادہ ترک نہیں کر سکتے۔"

"میں بھی یہی کہہ رہا ہوں" سلطان شاہ نے سنجیدگی [illegible] "ہمیں فوراً ہی اپنی منصوبہ بندی کا آغاز کر دینا چاہیے۔ اگر ہم [illegible] کریں گے تو ہماری کامیابی کے امکانات بھی معدوم ہو جائیں گے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" اول خان نے کہا "تقی مراد کے گھر والے ممبر جواب دے چکا ہے۔ تاوان کا کوئی باقاعدہ مطالبہ نہ ہونے پر انہوں نے آج دوپہر اعلیٰ حکام کو تقی مراد کے اغوا کے واقعے سے باخبر کردیا ہے اور اس کی تلاش کے لیے بڑے پیمانے پر سرگرمیاں شروع کردی گئی ہیں۔ یہ بات پھیلتے ہی راس البیڈا بھی چوکنا ہو جائے گا۔"

"تمہیں تقی مراد سے جو کچھ معلوم کرنا تھا، وہ تم معلوم کرچکے ہو۔" دوریا نے اول خان سے کہا "اب اسے میجر فوٹ کے حوالے کردو۔ یہ اسی کا کیس ہے۔ وہ تقی مراد کو اپنے شکنجے میں جکڑ لے گا۔"

اول خان کے ہونٹوں پر معنی خیز مسکراہٹ پھیل گئی اور اس نے کہا "وہ خود جانتا ہے کہ وہ عدالت میں تقی مراد کے خلاف کچھ ثابت نہیں کرسکے گا۔ تقی مراد بہت بڑی مچھلی ہے۔ اس کے اغوا کی خبر ملتے ہی میجر فوٹ نے مجھے فون کیا تھا۔ وہ غیر سرکاری طور پر تقی مراد کے بارے میں جاننا چاہ رہا تھا۔ میں نے جب اسے بتایا کہ اس کے اغوا پر اپنی حیرت کا اظہار کیا تو وہ مزید کوئی سوال کرنے کی ہمت نہیں کرسکا۔"

"تم نے اس کے مستقبل کے بارے میں کیا سوچا ہے؟" دوریا نے تیزی سے پوچھا۔

"دو اور دو جمع ہوں یا نہ ہوں، ولی راد کا قاتل ضرور ہے۔ مناسب وقت پر شہر کے کسی حصے سے ان دونوں کی لاشیں دستیاب ہوں گی اور مجھے یقین ہے کہ پوسٹ مارٹم کی رپورٹ تقی مراد کے ہاتھوں سے ولی راد کی گردن کے ریشوں کی برآمدگی کہانی سنائے گی تو ہر طرف سنسنی پھیل جائے گی۔"

"تمہارا خیال ہے کہ مناسب وقت آنے تک تقی مراد ان لاشوں کی پرورش کرتا رہے گا؟" سلطان شاہ نے اس انکشاف پر بے اختیاری سے پوچھا۔

"تم دیکھ ہی چکے ہو کہ اس نے کتنی طاقت سے اپنے دانت ولی راد کے نرخرے میں گاڑے تھے۔ سخت برش یا خلال کے بغیر وہ ان ریشوں سے نجات حاصل نہیں کرسکے گا۔ وہ سو کر اس کے منہ کو خراب کردیں گے۔ میں نے بندوبست کیا ہے کہ ایسی کوئی چیز تقی مراد کو نہ مل سکے جس سے وہ اپنے دانت صاف کرسکے۔"

"اگر ایسا ہو گیا تو یہ اخبارات کے لیے ایک لرزہ خیز کہانی ہوگی کہ اپنے دانتوں سے بھائی کا نرخرا نوچنے والے رہنما کی کہانی لوگوں کی آنکھیں کھول کر رکھ دے گی مگر مجھے ابھی تمہاری اسکیم کی کمزوری سمجھ نہیں آئی۔" میں نے ان کی باتوں میں حصہ لیتے ہوئے کہا۔

"دانتوں کے علاوہ اس کا لباس بھی اس کے جرم کی گواہی دے گا۔" اول خان نے پراعتماد مسکراہٹ کے ساتھ کہا "اس نے سلطان شاہ کی ہدایت پر اپنا چہرہ اور لباس پانی سے دھو لیا تھا لیکن کپڑے کے تانے بانے سے خون کے ذرات اتنی آسانی سے الگ نہیں ہوتے۔ ایک گمنام فون کے ذریعے حکام کو ان راہوں پر ڈال دیا جائے گا۔"

"تقی مراد کے ساتھ یہی ہونا چاہیے۔" غزالہ نے آنکھیں بند کرکے جھرجھری لیتے ہوئے کہا "ایسے درندہ صفت انسان کو بے نقاب کیا جانا ضروری ہے جو اپنی عام زندگی میں لوگوں کا رہنما اور غم گسار بنا پھرتا ہے لیکن اندر سے بالکل حیوان ہے۔ میرا بس چلے تو میں اسے زندہ رکھ کر یہ سب باتیں ثابت کروں تاکہ وہ کسی کو منہ دکھانے کے قابل نہ رہے۔"

"اسے زندہ رکھا گیا تو کچھ بھی نہیں ہوسکے گا۔" اس خیال نے اول خان کو افسردہ کردیا "تقی مراد کی طرح اثر و رسوخ کا مالک ہو تو اس کے خلاف کام کرنے والوں پر قانون اور ضابطوں کی پابندیاں بہت سخت ہو جاتی ہیں۔ تمہیں اندازہ نہیں ہے کہ بدعنوان حکمرانوں کی سرپرستی میں کرپشن کا ناسور کتنا گہرا ہو چکا ہے۔"

"بس!" اول خان کی بات مکمل ہوتے ہی دوریا نے اسے خاموش کردیا "ہمیں تقریروں کے بجائے کام کرنا چاہیے اور راس رفت راس البیڈا کی سرکوبی سب سے بڑا کام ہے۔"

ہم میں سے ہر شخص کی دلی خواہش تھی کہ راس البیڈا کا قصہ جلد از جلد اپنے کیفرِ کردار کو پہنچے لیکن میں نامعلوم وجوہ کی بنا پر عجلت کے حق میں نہیں تھا۔ دوسری طرف اول خان نے ٹریلر کے اسٹیشن پر پہنچتے ہی اسے ایک ہلکے پھلکے آرمرڈ پرسونل کیریئر میں تبدیل کرانے کا کام شروع کردیا تھا۔

کنٹینر کی پتلی اور غیر محفوظ آہنی دیواروں کے پیچھے چار فٹ اونچی اور موٹی چادریں ویلڈ کی جارہی تھیں تاکہ ان کے پیچھے بیٹھے ہوئے افراد باہر سے ہونے والی فائرنگ سے محفوظ رہ سکیں۔ ان چادروں کی موٹائی اتنی رکھی گئی تھی کہ ہلکے اور درمیانی کیلیبر کے ہتھیاروں کا وار ناکام بنایا جاسکے۔ اس چار فٹ کی بلندی کے بعد کنٹینر کی دیواروں میں چھوٹے چھوٹے سوراخ کیے جارہے تھے تاکہ ان کے ذریعے اندھا دھند فائرنگ کرکے دشمن کو ہراساں کیا جاسکے۔ اول خان کا خیال تھا کہ وہ کام رات تک مکمل ہو جانا چاہیے تھا۔

ان تیاریوں پر بات کرتے ہوئے ایک مرتبہ پھر ٹریلر کے ڈرائیور کا مسئلہ اٹھ کھڑا ہوا۔ پورے پلان میں تنہا ہر وہی ایک فرد تھا جس کی جان کو سب سے زیادہ خطرہ لاحق ہوسکتا تھا۔ ونڈ شیلڈ سے آنے والی ایک ہی گولی اس کا کام تمام کرسکتی تھی اور اول خان اپنے کسی بھی آدمی کو ایسے خطرے میں جھونکنے پر آمادہ نہیں تھا۔ کھلے مقابلے میں اس کے دس آدمی بھی مارے جاتے تو شاید اسے اس جنگی ناکامی کی پروا نہ ہوتی لیکن جانتے بوجھتے ہوئے وہ اپنے کسی آدمی کو زخمی کرانے کا خطرہ تک مول لینا نہیں چاہتا تھا۔

"کیوں نہ تجی مراد سے یہ کام لیا جائے؟" سلطان شاہ نے تجویز پیش کی "اسے اول اور آخر مرنا ہی ہے تو کیوں نہ وہ اپنے چیف کے حواریوں کے ہاتھوں انجام کو پہنچے۔"

دریا نے پُرزور لہجے میں اس کی تائید کی لیکن میں نے اس مشورے کو یکسر مسترد کر دیا۔

"سارا خطرہ ڈرائیور کے پہچان لیے جانے کی صورت میں پیدا ہوگا۔ انہوں نے ٹریلر رکھ کر ڈرائیور پر دھیان نہ دیا اور تاریکی نے مدد کی تو ٹریلر کسی مزاحمت کے بغیر اندر پہنچ جائے گا۔" میں نے کہا "خرابی اس وقت پیدا ہوگی جب وہ ڈرائیور کو پہچاننے کی کوشش کریں گے۔ تجی مراد ایک معروف سیاسی رہنما ہے۔ اس کی تصاویر اخبارات میں آتی رہتی ہیں۔ اسے دیکھتے ہی وہ خطرہ بھانپ لیں گے۔ اگر راس البتہ کو تجی مراد کے اغوا کی خبر مل چکی ہے تو بات اور بھی سنگین ہو جائے گی۔ میں اتنا بڑا خطرہ مول لینے کے حق میں نہیں ہوں۔"

"ہم اس بارے میں بلاوجہ اتنی مغز زنی کر رہے ہیں" غزالہ نے اچانک ہی سب کو چونکا دیا "رات کے گہرے اندھیرے میں تاریک کیبن میں بیٹھے ہوئے ڈرائیور کو کون پہچان سکے گا؟ یہ سب فضول باتیں ہیں۔"

"تم ان لوگوں سے ناواقف ہو اس لیے ایسی بات کہہ رہی ہو" دریا نے ناصحانہ لہجے میں کہا "امریکا اور اسرائیل ٹیکنالوجی میں بہت آگے نکل چکا ہے۔ ایسی دوربینوں کے ذریعے گھور اندھیرے میں بھی دور کی اشیا بالکل صاف نظر آتی ہیں۔ اس عمارت میں جدید سہولتوں کا ایک منظم جال بچھا ہوا ہوگا اور پھر وہاں خفیہ سرچ لائٹیں بھی ہو سکتی ہیں جو ضرورت پیش آنے پر آس پاس کے علاقے کو منور کر دیں۔"

"پھر بھی یہ کوئی مسئلہ نہیں ہے۔" غزالہ نہایت سادگی سے اپنے مؤقف پر قائم رہی "ہم پچے آدمی کے سر، چہرے اور جسم کے بعض حصوں پر ڈریسنگ کر کے ناقابل شناخت بنایا جا سکتا ہے۔ اسے دیکھ کر وہ یہی سمجھیں گے کہ ان کا آدمی کسی حادثے میں زخمی ہو کر رات گئے واپس لوٹ آیا ہے۔"

غزالہ کی دو سیدھی سادی تجویز سن کر سب ہی حیرت اور مسرت سے اچھل پڑے۔

"تم نے کمال کر دیا" اول خان تحسین آمیز نظروں سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے بولا "سامنے کی اتنی سی بات ہم میں سے کسی کی عقل میں نہیں آ رہی تھی۔ اب ہم کسی بھی وقت کارروائی کر سکتے ہیں۔"

"میری زوجہ ہے!" میں نے قہقہہ لگا کر کہا "عام طور پر خاموش رہتی ہے لیکن جب بولتی ہے تو کفن پھاڑ کر بولتی ہے اور ہر ایک کو دنگ کر دیتی ہے۔"

"اس نے سیدھے سادے انداز میں سوچنے کا یہ دیسی طریقہ مجھ ہی سے سیکھا ہے" سلطان شاہ بولا۔

"ہاں ہاں۔ اب سارے تو وہ دریا بھی تم ہی سے" دریا نے جل کر کہا۔

"کھال میں رہو!" سلطان شاہ اس پر بگڑ کر بولا "بدتمیزی پسند نہیں کرتا۔"

"اس میں بدتمیزی کی کیا بات ہے؟" دریا نے سیدھے "تم خود ہی اسے اپنی چھوٹی بہن کہتے ہو۔"

"خاموشی!" اول خان نے ہاتھ اٹھا کر دریا کو ٹوکا "ذرا میں اپنے چند فقرات کر لوں۔"

دریا نے اپنی جگہ چھوڑی اور سلطان شاہ کو زبان چل رہی۔ غزالہ بے اختیار ہنس پڑی۔

وہ ایک سنگین مخفل تھا، باتوں ہی باتوں میں اڑا تھا۔ منصوبے پر عمل شروع ہونے کی امید بندھتے ہی وہ پُرجوش اور فعال نظر آنے لگا تھا۔

میں نے پردوں کے درمیان سے دیکھا کہ باہر اندھیرا تھا۔ شاید دریا شام کا پہلا گلاس لینے کے لیے اپنے کمرے تھی۔ میرے دل میں یک بہ یک سے نوشی کی خواہش نے ابھری اور میں نے اپنی جگہ چھوڑ دی۔

"شاید تم دریا سے وقت معلوم کرنے جا رہے ہو!" اس نے ذو معنی لہجے میں مجھے ٹوکا۔ وہ اتنا شرارتی ہو گیا تھا کہ اوقات میرے چہرے سے میرے دل کی بات پڑھ لیتا تھا۔

میں غصے سے اسے گھور کر رہ گیا۔ اس وقت تک اول خان فون پر گفتگو شروع کر چکا تھا۔ غزالہ نے سلطان شاہ سے کہا "ان سے مت لڑو۔ آؤ ہم عمدہ سی چائے بنا کر پیتے ہیں۔" میں ان کے بغیر ڈرائنگ روم سے نکل کر دریا کے کمرے کی طرف بڑھتا چلا گیا۔

اس کے کمرے میں پہنچ کر مجھے دوسری حیرت کا سامنا ہوا۔ اس کے سامنے میز پر دو گلاس رکھے ہوئے تھے اور وہ دوسرے گلاس میں انگور کا آب انڈیل رہی تھی۔

"یہ دوسرا گلاس کس کے لیے بنا رہی ہو؟" میں نے سامنے والی کرسی سنبھالتے ہوئے پوچھا۔

"تمہارے لیے" اس نے بے ساختہ کہا "ہم بانچوں کون اسے منہ لگاتا ہے؟ مجھے معلوم تھا کہ تم ضرور ڈرائنگ روم میں سے پہلے سے دو صاف گلاس نکال لیے تھے۔"

"میں مے نوشی کے لیے نہیں، تم سے تخلیے میں کچھ باتیں کرنے کے لیے آیا تھا" میں نے بیٹھ کر کہا۔

"تم پینے کے موڈ میں نہیں ہو تو دوسرا گلاس بھی میں پی لوں گی۔ کہو کیا بات کرنی ہے؟"

اس نے وہ فقرے ایسی بے پروائی سے کہے تھے جیسے میری وضاحت پر ذرا بھی یقین نہ آیا ہو۔ میں چند ثانیوں

مجاز کھانے والی نظروں سے گھورتا رہا اور پھر گلاس اٹھا کر ایک لمبا گھونٹ اپنے معدے میں منتقل کر لیا۔

اس وقت تک ویرا نے ایک چھوٹا سا گھونٹ لیا تھا اور اپنا نچلا ہونٹ دانتوں میں دبا کر گہری دلچسپی سے میری طرف دیکھ رہی تھی۔ میں فوراً ہی اسے نظرانداز کر کے سگریٹ سلگانے میں مصروف ہو گیا۔ میں پہلا کش بھی نہیں لے پایا تھا کہ اس نے جھک کر میرے ہونٹوں سے سگریٹ اچک لی اور میرے کچھ بولنے سے پہلے ہی ہنس کر کہنے لگی "یہ گلاس کا حساب ہے۔ شریف بچے کی طرح اپنے لیے دوسری سگریٹ سلگالو۔"

"میں غزالہ کی وجہ سے گھر میں تمہارا لحاظ کرنے پر مجبور ہو گیا ہوں ورنہ بعض اوقات تمہارے بال پکڑ کر تھپڑ لگانے کو طبیعت چاہتی ہے۔ کبھی کبھی تم مجھے آپے سے باہر کر دیتی ہو۔" میں نے دوسری سگریٹ سلگا کر کہا۔

"میرا لحاظ نہ کرو۔ باہر چل کر تم اپنا یہ شوق بھی پورا کر سکتے ہو مگر یہ یاد رکھنا کہ نئی کے ابتدائی دنوں میں میں بلیک کوئین ہوا کرتی تھی تو میرے مارشل آرٹس سے تم سب ہی گھبراتے تھے۔"

"وہ اور زمانہ تھا۔ اس وقت میں فی کی غلامی کر رہا تھا اور بھی لانیڈ کے کتوں سے بھی ڈرنے پر مجبور تھا۔ اسی کے بل پر تمہاری رعونت چل رہی تھی اور میں نے بعد میں تمہارا مقابلہ بھی کیا ہے۔"

اس نے گلاس سے بمشکل چند چھوٹے چھوٹے گھونٹ لیے تھے لیکن وہ اپنی کرسی کی پشت گاہ سے سر ٹکا کر مخمور تر انداز میں ہولے سے ہنس پڑی اور بولی "میرا جو بگڑا ہوا تھا تو تم میرے ساتھ عزت اور احترام سے پیش آرہے تھے۔ اب میری صورت کچھ سنوری ہے تو تھپڑ لگانے کی باتیں کر رہے ہو۔ سچ سچ بتاؤ کہ تمہارے دل میں کیا ہے؟"

"میرے دل میں تمہارے لیے اب صرف ہمدردی ہی ہمدردی رہ گئی ہے!"

"مجھے یوں لگتا ہے جیسے کبھی کبھی تم اپنے فیصلوں پر پچھتاوا محسوس کرتے ہو.... اور شاید اسی کی کسک تمہیں کچھ تلخ بنا رہی ہے۔ پہلے تم ایسے تو نہیں تھے۔ حسین عورتوں کی دل داری اور ناز برداری کے سارے طریقے جانتے تھے۔"

"گڑے مردے مت اکھیڑو!" میں نے ایک گہرا سانس لے کر اپنا گلاس اٹھایا اور خالی کر کے میز پر رکھ دیا۔ "شادی انسان کو باہر سے ہی نہیں اندر سے بھی بالکل بدل دیتی ہے۔ مجھے کوئی پچھتاوا نہیں ہے۔ میں غزالہ کے ساتھ بہت خوش ہوں۔ انسان بیوی کے ساتھ اس سے زیادہ خوشیوں کی توقع نہیں کر سکتا۔"

"لیکن محبوبہ کے ساتھ اس سے زیادہ خوشیاں مل سکتی ہیں۔" اس نے میری آنکھوں میں جھانکتے ہوئے رازدارانہ لہجے میں کہا پھر میرے گلاس میں اسکاچ انڈیلتے ہوئے بات جاری رکھی "برے

بھلے وقت کے لیے تمہاری کوئی محبوبہ ہو تو وہ کبھی خسارے میں [illegible]
رہتا۔ میاں بیوی کا رشتہ بہت جلد پرانا ہو جاتا ہے اور بالکل [illegible]
گھر کر بہن بھائی کی طرح ایک دوسرے کے لیے بے ضرر [illegible]
ہے لیکن محبوبہ پچاس برس بعد بھی محبوبہ رہتی ہے۔ اسے [illegible]
چھوا جائے کرنٹ لگتا ہے۔ کیا تمہیں تم نے یہ فلسفہ کبھی [illegible]
ہوا ہے۔"

"اگر تم اس خالی خانے کے لیے امیدوار ہو تو بہتر [illegible]
ورنہ وقت آنے گا تو تمہارے بارے میں بھی سوچ لوں گا۔" [illegible]
اس کی طرف دیکھے بغیر بے رحمانہ لہجے میں کہا "تم اب بھی [illegible]
خوب صورت ہو۔"

"تم بہت سفاک ہو۔" وہ اپنا گلاس خالی کر کے کہا [illegible]
بولی "تم نے مجھے بیمار کر دیا ورنہ ذاتی مرسیا تو نے مجھے یہ [illegible]
کر ہر مرد کو ایک کھلونا سمجھ کر اس سے کھیلتی رہوں۔ دل [illegible]
جائے تو اسے دھتکار دوں۔ تمہارے سامنے میری برسوں [illegible]
برسوں کا سارا ریاض دھرا کا دھرا رہ گیا۔ میں تمہیں کھلونا [illegible]
بنا سکی۔ میں نے تمہیں جیتنے کی کوشش کی اور تم نے مجھے [illegible]
بنا لیا۔ تم نے مجھے بے آزار رہا ہوتا تو میں آج بھی ایک [illegible]
کی طرح خوشی کے گیت گاتی ہوئی ڈال ڈال گھوم رہی ہوتی۔ [illegible]
میں اب نہیں رہی ہوں۔ تمہارے دیے اور نے دکھ کا ایک [illegible]
کر رہ گئی ہوں۔ ذرا جلدی سے گلاس خالی کرو۔ ہم زیادہ [illegible]
یہاں نہیں بیٹھ سکتے۔"

ابتدا میں میں نے تیزی دکھائی تھی لیکن تیسرا گلاس [illegible]
نے ایک ساتھ ختم کیا۔ وہ مغربی معیار کے گلاس نہیں تھے [illegible]
شراب بقدر اشکِ بلبل اور برف بے حساب ہوتی ہے۔ [illegible]
میں رہتے رہتے ویرا بھی اسی حساب سے پینے پلانے کی [illegible]
ہو چکی تھی۔

ذرا تنگ ہوا ہم سے ہم دونوں ہی بہت خوشگوار موڈ میں [illegible]
اٹھ آئے تھے لیکن ویرا کی خوابگاہ میں چند لمحوں میں [illegible]
کیا ہوا کہ ساری خوشی ایک بے نام سی اداسی میں ڈھل گئی [illegible]
میں نے اپنے دل و دماغ کو ٹٹولا لیکن دور دور تک [illegible]
پچھتاوے کا نام و نشان نہیں تھا۔ میں نے سوچا کہ اپنے اکیلے [illegible]
ویرا بہت مغموم ہو گئی تھی۔ یہ شاید اسی کے موڈ کا پرتو تھا [illegible]
اداس کر گیا تھا۔

"کیا تم دونوں لڑ کر آرہے ہو؟" ہمیں دیکھتے ہی اول خان [illegible]
بے ساختہ سوال کیا۔ وہ فون سے فارغ ہو کر غزالہ اور سلطانہ [illegible]
کے ساتھ چائے نوشی میں مصروف تھا۔

"نن.... نہیں تو!" ہم دونوں نے بوکھلا کر ایک دوسرے [illegible]
طرف دیکھتے ہوئے تقریباً بیک آواز کہا۔

"تو پھر تمہاری چمک دار آنکھوں میں نمی کیوں جھلک [illegible]
ہے؟" اول خان نے ویرا سے پوچھا۔

اپ یاد آگیا تھا" ویرا کی آواز اچانک بھرا سی گئی "وہ کتنا ہی سنگین میرا باپ تھا۔ مجھ جیسے لوگ تو ویسے بھی اپنی زندگی سے موت تک اپنے باپ کے پیار کے لیے ترستے رہتے ہیں۔"

اس کی آواز رندھ گئی اور وہ اپنی بات پوری نہیں کر سکی۔ آنسو اندر کے رکھ کو کمال مہارت سے اپنے باپ کی طرف رہا تھا۔ میں نے نرمی سے اس کا بازو تھام کر ایک صوفے پر بٹھایا۔ غزالہ فوراً ہی اس کے پاس آ بیٹھی۔ میں نے اول خان کو دیکھا۔ اسے بتایا کہ وہ پیار کرتی تھی اس لیے زیادہ حساس ہو رہی ہے۔ اس کے بارے میں فکرمندی کی کوئی بات نہیں تھی۔

"پھر تم نے کیا طے کیا ہے؟" میں نے اپنی نشست سنبھالتے ہوئے ویرا کی کیفیت کو نظرانداز کرتے ہوئے اونچی آواز میں اس سے پوچھا "راس الہیڈا کے شکار کے لیے کون سا وقت مناسب رہے گا؟"

"آج اس پروگرام کو ملتوی کر دو!" اول خان تشویش بھری نظروں سے ویرا کی طرف دیکھتے ہوئے بولا "ویرا کو شاید تم لوگوں کی دیکھ بھال کی ضرورت ہے۔"

"میں شرمندہ ہوں کہ میں نے یہاں کا ماحول بوجھل کر دیا" آنکھیں جھپکاتے ہوئے بولی تو اس کی آنکھوں میں خمار کے گلابی ڈورے تیر رہے تھے۔ وہ کہہ رہی تھی "میں بالکل ٹھیک ہوں میری وجہ سے پروگرام ملتوی کرنے کی ضرورت نہیں۔ میں بھی اس مہم میں شریک ہونا چاہوں گی۔"

"یہ ہم بعد میں طے کرلیں گے کہ اس مہم میں کس کس کو شامل ہونا ہے" میں نے کہا پھر اول خان سے پوچھا "یہ بتاؤ کہ تیاری کی کیا خبریں ہیں۔ کنٹینر کب تک تیار ہو جائے گا؟"

"ایک گھنٹے میں سارا کام ختم ہو جائے گا۔ اگر ہم ابھی کوئی فیصلہ کر لیتے ہیں تو رات کے ایک بجے کے بعد میرے آدمی کسی بھی ٹارگٹ پر پہنچ سکتے ہیں۔ آدمیوں کو تیار ہونے میں وقت نہیں لگے گا۔"

"ہمیں اس عمارت کو دونوں طرف سے دیکھنا ہوگا۔ کیا تمہارے پاس اتنی نفری موجود ہے؟" میں نے اس کے بتائے ہوئے نقشے کا بغور جائزہ لینے کے بعد سوال کیا۔

"نفری کا مسئلہ نہیں۔ بس ایک آدمی کو ہٹانا پڑے گا۔ جہانگیر کے گھر پر رات میں صرف ایک نفری رہے تو کوئی فرق نہیں پڑے گا۔ صبح تک ضرورت ہوئی تو میں وہاں دوسرا آدمی بھی بھیج دوں گا۔ تمہارے دونوں آدمی فارغ ہو رہے ہیں۔ انہیں ساتھ لینا پڑے گا" اول خان نے پوری وضاحت پیش کر دی۔

"یہاں کا معاملہ ذرا ٹیڑھا ہے۔ میرے اور سلطان شاہ کے ساتھ ویرا بھی جانے پر مصر رہی تو غزالہ یہاں اکیلی رہ جائے گی۔ میں اسے یہاں اکیلے چھوڑنے میں کوئی خطرہ مول نہیں لے سکتا۔"

"آپ میری طرف سے بے فکر رہیں۔ میں دروازے مقفل کرکے آرام سے سو جاؤں گی۔ میں اپنی وجہ سے کسی کو کوئی حرج نہیں کرنا چاہتی" غزالہ نے بے خوفی سے کہا "جو عورت آتشیں ہتھیاروں کے استعمال سے واقف ہو وہ کسی خوف کے بغیر اکیلی بھی رہ سکتی ہے۔"

"کنٹینر میں سات آدمی بلکہ کمانڈو موجود ہوں گے۔ آٹھواں ڈرائیور ہوگا۔ ٹریلر والوں کو باہر سے مدد فراہم کرنے کے لیے ایک چار نفری موبائل یونٹ پوری تیاریوں کے ساتھ موجود رہے گا۔ اسی قسم کے دو یونٹ مغربی سمت سے اندر گھسنے کے لیے تیار رہیں گے۔ ان میں چھ چھ افراد ہوں گے" اول خان کے لیے وہ اس کا پیشہ ورانہ موضوع تھا۔ وہ پوری تفصیل کے ساتھ اپنا پلان پیش کر رہا تھا۔

اس نے بات جاری رکھتے ہوئے کہا "میں ٹریلر کے پیچھے والے موبائل یونٹ سے کمان کروں گا۔ شٹر اٹھتے ہی ٹریلر اندر داخل ہوگا اور ایسی پوزیشن میں روک لیا جائے گا کہ کنٹینر کا کچھ حصہ باہر نکلا رہے۔ اس طرح وہ کوشش کے باوجود اس کھلے ہوئے راستے کو بند نہیں کر سکیں گے۔ ٹریلر رکتے ہی ساتوں کمانڈو ایک برسٹ ماریں گے۔ یہ پچھلے موبائل یونٹوں کے لیے کارروائی کے آغاز کا سگنل ہوگا۔ کمانڈوز باری باری کنٹینر سے باہر نکل کر ٹریلر کی آڑ میں فائر کرتے ہوئے اندر پوزیشن تبدیل کریں گے۔ اسی وقت پچھلی سڑک والے موبائل یونٹ دونوں پھاٹکوں پر پہنچ کر انہیں کھولنے کا عمل دہرائیں گے۔ تفصیل میں تاخیر ہوئی تو ان مخصوص گاڑیوں کی فاصل آہنی گرل کی ضربات سے گیٹ گرا دیے جائیں گے۔ وہ اندر گھستے ہی فضا میں ٹریسر فائر کریں گے جس سے مجھے ان کی کامیابی کا علم ہو جائے گا۔ اس کے بعد کھلی جنگ ہوگی۔ ہر گروپ کمانڈر کے پاس اس کا اپنا ایئر پیس ہوگا جس پر سب لوگ ایک دوسرے سے رابطہ رکھیں گے۔"

"شاندار!" سلطان شاہ اس کے خاموش ہوتے ہی بے ساختہ بول پڑا۔

"پورے منصوبے میں کہیں کوئی جھول نہیں ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ تم دن بھر اسی پلان پر کام کرتے رہے ہو" ویرا اپنی اداسی بھول کر دل آویز مسکراہٹ کے ساتھ اول خان سے مخاطب ہوئی۔

"دن بھر کہاں" اول خان ناجرانہ ہنسی کے ساتھ بولا "دوپہر کے بعد تو ٹریلر کی خبر ملی ہے۔ ڈپٹی کو ٹریلر کے اغوا کی ہدایت دے کر ہی میں نے غور و خوض سے کام کرنا شروع کر دیا تھا۔"

"مگر مجھے تمہارے منصوبے میں ایک سنگین سقم نظر آ رہا ہے" میں نے گہری سنجیدگی سے کہا۔

"وہ کیا؟" اول خان میرے اعتراض پر ہمہ تن گوش ہو گیا اور صوفے سے آگے جھک آیا۔

"اس میں ہم میں سے کسی کا کوئی کردار نہیں ہے" میں نے

سگریٹ کا کش لے کر کہا۔
ارل خان بے اختیار ہنس پڑا "تم بھول رہے ہو کہ کلیدی کردار تمہارا ہی ہے۔ اگر وہ نزیلہ اور کنیٹیز ہمارے ہاتھ نہ آتا تو قابلِ عمل پلان بن ہی نہیں سکتا تھا۔"
"وہ الگ بات ہے۔ مگر راس البیڈا کی سرکوبی کے معاملے سے اتنا الگ تھلگ نہیں رہ سکتا" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔ سویرا اور سلطان شاہ نے ہم آواز ہو کر میری تائید کر ڈالی۔
"پہلے مجھے اپنی بات پوری کر لینے دو پھر اپنے اعتراضات پیش کرو۔" ارل خان نے مفاہمانہ لہجے میں کہنا شروع کیا۔ "اندر مذاکرات نہیں ہوں گے۔ وہ مارنے یا مرجانے کا مشن ہوگا۔ اس کے لیے صرف اور صرف میرے چیدہ ور آدمی موزوں رہیں گے۔ تم نے یہ نہیں سنا کہ میں کمانڈر ہوتے ہوئے بھی اپنے یونٹ کے ساتھ باہر رہوں گا۔ میری طرح تم تینوں پچھلی سڑک پر بھاگنے والوں کی گوشمالی کے لیے موجود رہو گے۔ تمہیں یہ یاد رکھنا چاہیے کہ اچھے کمانڈر محاذ سے ذرا پیچھے رہ کر پوری منصوبہ بندی سے اپنے آدمیوں کو لڑاتے ہیں اور انہیں ہدایات دیتے رہتے ہیں۔ وہ خود جنگ میں ملوث ہو جائیں تو یہ اہم ترین کام کون کرے گا؟ محاذ پر مناسب رہنمائی نہ ہو تو بہت جلد سب کچھ بکھر کر رہ جاتا ہے۔"
سویرا نے استفسار طلب نگاہوں سے میری طرف دیکھا۔ ارل خان نے مجھے لاجواب کر دیا تھا۔ بظاہر اس کی حکمتِ عملی پر اعتراض کرنے کا کوئی جواز باقی نہیں رہا تھا۔
"اور اگر ہم تماشائی بن کر وہاں جانے کے بجائے یہیں رکے رہیں؟" سلطان شاہ نے ایک تیکھا سا سوال کر ڈالا۔
"میں کہہ رہا ہوں کہ تم وہاں تماشائی نہیں، میرے دستِ راست ہو گے" ارل خان ایک ایک لفظ پر زور دے کر بولا "اگر میرے ذہن میں تم لوگوں کا خیال نہ ہوتا تو میں پیچھے سے حملہ آور ہونے والے بارہ افراد کے دو کے بجائے تین یونٹ بناتا اور ایک یونٹ کو باہر مامور کر دیتا لیکن مجھے اندیشہ ہے کہ اندر زیادہ نفری کی ضرورت پڑے گی۔ حملہ آوروں کی بھاری تعداد اندر والوں کو سراسیمہ کر کے ان کے پیر اکھاڑ دے گی۔"
"یہ سوال میں نے ایسے ہی کر لیا تھا" سلطان شاہ نے نادم ہو کر کہا۔
"اب سوال یہ ہے کہ وقت کیا رکھا جائے؟" ارل خان نے چند ثانیوں کے بعد کہا "اس کے مطابق یہ بندوبست بھی کرانا پڑے گا کہ پولیس کی کوئی گشتی پارٹی اس محاذ آرائی میں فریق بننے کی کوشش نہ کرے۔"
"رات جتنی گہری ہو جائے اسی قدر بہتر رہے گا" غزالہ نے رائے دی "نیند سے اٹھنے والا دشمن صحیح فیصلہ کرنے کی صلاحیت سے بڑی حد تک محروم ہوتا ہے اور پھر شہر بھی ویران ہو چکا ہوتا ہے۔"
"لیکن اتنی تاخیر نہیں ہونی چاہیے کہ ہم سورج نکلنے تک وہیں الجھے رہیں۔ ہم لوگوں کو ہر حالت میں سورج نکلنے سے پہلے وہاں سے نکل جانا ہوگا" ارل خان نے زور دے کر کہا۔
میں اس کی مجبوری جانتا تھا۔ ایجنسی کا ایک فورس [illegible] خدمات سرانجام دیتی تھی جو ماورائے قانون ہوتی تھیں [illegible] سے اس کا وجود خفیہ رکھا گیا تھا۔ سرکاری کاغذات پر [illegible] اس کا کوئی وجود ہی نہیں تھا۔ اس کی راہ میں ٹانگ اڑانے والے [illegible] گوارا نہیں کر سکتے تھے کہ کسی ایک واقعے کی وجہ سے اس [illegible] کے نام کو وجود کی کوئی سند مل جائے۔ خفیہ طور پر پاکستان کے [illegible] سے دشمنوں بلکہ امریکا جیسے ناصران دوست کو بھی معلوم تھا [illegible] ملک کی سرزمین پر ایس ٹی ایف نام کی کوئی خفیہ تنظیم تھا [illegible] لیکن وہ خود بھی اسے ثابت کرنے کے اہل نہیں تھے۔
"دو بجے کا وقت مناسب رہے گا۔ ہم اجالے سے پہلے [illegible] سے نکل سکتے ہیں" میں نے کہا۔
"ٹھیک ہے" ارل خان نے کہا "تمہارا اسلحہ تمہارے [illegible] پاس ہے۔ میں اب چلتا ہوں۔ تھوڑی دیر میں میرا کوئی آدمی [illegible] جنوں کے لیے ہتھیار اور فاضل میگزین وغیرہ لے آئے گا [illegible] تم اپنی ہی استعمال کرو گے۔ بس رات کو اس کی خبر لے کر [illegible] دینا۔ ہم رات کو ٹھیک دو بجے آبدوز والے چوراہے پر یکجا ہو [illegible] گے۔"
"ہتھیار ہمارے پاس موجود ہیں۔ ہمیں فاضل میگزین [illegible] راؤنڈز کی ضرورت ہوگی" میں نے اس سے کہا۔
اس کے استفسار پر میں اسے میگزین اور راؤنڈز کا [illegible] بتانے لگا۔ وہ ایک کارڈ کی پشت پر جلدی جلدی نوٹ لیتا چلا گیا [illegible] پھر عجلت میں فلیٹ سے رخصت ہو گیا۔
"آج راس البیڈا کی آخری رات ہوگی" سلطان شاہ نے [illegible] انگڑائی لیتے ہوئے کہا "اس کے بعد فی الحال کوئی اور دشمن [illegible] میں نہیں ہے۔ ایک طویل مدت کے بعد ہمیں سکون میسر [illegible] گا۔"
"اس زعمِ فاسد کو دل سے نکال دو" میں نے کہا "تم [illegible] باہر سے نہیں بھیجا گیا تھا۔ ہماری اپنی سرزمین پر ایسے ایسے [illegible] پھل پھول رہے ہیں جو سیکڑوں دساوری ناگوں پر بھاری [illegible] پھر بھارتی دوست بھی حسبِ توفیق مداخلت کرتے رہتے ہیں [illegible] بھی نہیں کہا جا سکتا کہ آج کی رات گزرنے کے بعد امن [illegible] مکمل ہوگا۔"
"وہ اپنا سر پیٹیں گے اور بوٹیاں نوچیں گے" [illegible]
"اس بار راس البیڈا کے خلاف ایسا مضبوط منصوبہ [illegible] کر نہیں نکل سکے گا۔ اس کا صفایا ہونے سے ہمارے [illegible] ایک بڑا بوجھ ہٹ جائے گا۔"
"جم کلارک کی موت کے بعد سے ٹی کی کوئی خیر خبر نہیں [illegible]

نے کہا "ہو سکتا ہے کہ واس البیڈا کی ناکامی کے بعد ایک بار پھر انہیں دوبارہ لایا جائے۔ مشکل یہ ہو گئی ہے کہ وہ لوگ تمہارے دیئے ہوئے زخموں کو کبھی نہیں بھول سکیں گے۔ ان کے پاس مالی اور دوسرے وسائل کی کوئی کمی نہیں ہے۔ وقفے وقفے سے کوئی نہ کوئی ان میں تباہی رہے گا۔"

"کبھی خیریت اور سکون کی باتیں بھی سوچ لیا کرو" سلطان شاہ نے انہیں ٹال کے کہا "اور ہاں آپ یہ تو بتاؤ کہ اول خان کے بیٹے نے شراب پی کر رونا کیوں شروع کر دیا تھا؟ اگر نشہ برداشت نہیں کر سکتیں تو اسے چھوڑ کیوں نہیں دیتی ہو۔ وہ بے چارہ شریف آدمی خواہ مخواہ پریشان ہو رہا تھا۔"

"اپنی زبان کو قابو میں رکھو ورنہ میں تمہارا سر پھاڑ دوں گی۔ میں بولا کہ میں اس وقت نشے میں ہوں۔" ویرا نے سرد لہجے میں کہا "نشے کی حالت میں رونے والیاں کبھی کبھی کاٹنا بھی شروع کر دیتی ہیں۔"

سلطان شاہ پھر کوئی تلخ و ترش جواب دینے والا تھا لیکن میری گھورتی ہوئی نظریں دیکھ کر خاموش ہو گیا۔

اس وقت ساڑھے نو بجنے والے تھے۔ وقت کم رہ گیا تھا۔ میرا مشورہ تھا کہ مکمل اور وقت کھانا کھا کے کچھ دیر آرام کر لیا جائے تاکہ مقررہ وقت تک ہم سب تروتازہ ہو سکیں۔

غزالہ کو تنہا رہا کر ویرا اپنے کمرے کی طرف چلی گئی۔ سلطان نہانے کے لیے غسل خانے کی طرف چلا گیا۔

تنہائی میسر آتے ہی غزالہ نے میرے سامنے آکر میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال دیں۔ اس کے لب خاموش تھے مگر اس کی آنکھوں میں مجھے کئی سوال ہلکورے لیتے نظر آ رہے تھے۔ میرے دل میں کوئی چور نہیں تھا۔ میں نے بے اختیار اسے اپنی بانہوں میں لے لیا اور اس نے اپنا چہرہ میرے سینے میں چھپا لیا۔ وہ کسی نرم و نازک پتے کی طرح میری گرفت میں یوں سما گئی تھی جیسے ہم دونوں ایک جان دو قالب ہوں۔

ہم لمحوں کی بجائے کئی ثانیوں تک اسی طرح کھڑے رہے۔ اس کے لبوں پر کھلنے والی حیوانی مسکراہٹ مجھے قدرے مشتعل کر رہی تھی۔ اس کی گھنی زلفوں کی خوشبو مجھے مسرور کر رہی تھی۔ میں نے اپنے ہونٹ اس کے بالوں پر رکھ دیے۔

"تم ابھی تمہارا انتظار کر رہی تھی"؟ اندر سے آنے والی ویرا کی آواز نے ہم دونوں کو چونکا دیا۔

"اب وہ آپ کے پھر بیٹھنے کی خوشبو سونگھے گی اور آپ بیٹھ جائیں" غزالہ نے ایک مرتبہ پھر میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کہا "آپ تنہائی میں اس کے ساتھ بیٹھتے ہیں تو میرے دل میں وسوسے پیدا ہونے لگتے ہیں۔ پہلے مجھے پروا بھی نہیں تھی مگر اب اس کی نظریں کچھ بول رہی ہیں۔ کبھی کبھی میرا دل بیٹھ جاتا ہے۔"

غزالہ کے اس بروقت شکوے پر میں حیران رہ گیا۔ تھوڑی دیر پہلے ویرا مجھ سے دوستی کی باتیں کر رہی تھی اور اب غزالہ شکایت کر رہی تھی۔ وہ میری بیوی تھی اور اپنے حق کے سلسلے میں شاید اس کی جبلت پوری طرح کام کر رہی تھی۔

"تم احمق ہو۔" میں نے اس کے نرم و رخسار پر ہلکی سی تھپکی دے کر کہا "ویرا بھی عورت ہوا کرتی تھی۔ وہ خود اس کا اعتراف کرتی ہے مگر اب وہ بھی نہیں ہے۔ تمہیں مجھ پر اعتبار کرنا چاہیے۔ اس کے ساتھ بیٹھ کر پینے سے غم کی ذہنی صفائی ہو جاتی ہے اور اب تو میں ویسے بھی کبھی کبھار ہی پیتا ہوں۔"

"میں خدا سے دعا کرتی رہوں گی کہ آپ ہمیشہ میرے اعتبار کو قائم رکھ سکیں۔"

یہ کہہ کر وہ تیزی سے کچن کی طرف چلی گئی۔ میں چند ثانیوں تک خالی الذہنی کے عالم میں وہیں کھڑا رہا پھر بوجھل قدموں سے ویرا کے کمرے کی طرف چل دیا۔

میں نے اپنے دل کو ٹٹولا اور محسوس کیا کہ میں اس وقت بھی غزالہ سے پہلی جیسی محبت کرتا ہوں۔ میرے بارے میں ویرا کے خیالات جو بھی رہے ہوں، میرے دل میں اس کے لیے دوستی کے سوا کوئی جذبہ نہیں تھا۔ اس کے ساتھ بیٹھ کر پی کر اور باتیں کر کے مجھے لطف ضرور آتا تھا لیکن اس سے زیادہ کوئی بات نہیں تھی۔ جو کچھ تھا، وہ میری اور غزالہ کی شادی سے پہلے کا افسانہ تھا جو وقت وقت ایک بھولا ہوا خواب بنتا جا رہا تھا۔

اگر سب کچھ ٹھیک ہی تھا تو پھر گڑبڑ کہاں تھی؟ غزالہ کی جبلت اسے کیوں اکسا رہی تھی؟ کہیں ویرا نے ہی میری غیر موجودگی میں غزالہ سے الٹی سیدھی باتیں کرنی تو نہیں شروع کر دی تھیں؟

میں ان ہی خیالات میں غلطاں ویرا کے کمرے میں پہنچا تو اس نے فوراً ہی فقرہ چست کر دیا "غزالہ کے شوہر ہو۔ مجھ سے دوستی ہے لیکن سوچ کسی اور کے بارے میں رہے ہو۔ کون ہے وہ؟"

"تمہارا ہم وطن۔ واس البیڈا!" مجھے بروقت وہ موزوں جواب سوجھ گیا۔

"تم نے میری باتوں کا برا تو نہیں مانا تھا؟" ویرا نے ٹٹولنے والی نظروں سے میرے چہرے کی طرف دیکھتے ہوئے دھیمی آواز میں سوال کیا تو میں نے پہلی بار اپنے وجود میں بے چینی کی ایک لہر ابھرتی ہوئی محسوس کی۔

مجھے یاد آیا کہ ہمارے گھر میں ایف ایم مائیکرو فون جیسا خطرناک آلہ آ چکا تھا جس پر وہ لوگ میری اور ویرا کی بات چیت سن چکے تھے۔ کہیں ایسا تو نہیں تھا کہ غزالہ نے اسی آلے کی مدد سے میری اور ویرا کی کوئی خبر ناک گفتگو سن لی ہو اور اپنے مستقبل کے بارے میں فکرمند ہو گئی ہو۔

میں نے تیزی سے ویرا کو جواب دیا "میں نے تمہاری کسی بات کا برا نہیں مانا تھا لیکن تمہاری نمناک آنکھوں نے مجھے سب

کے سامنے شرمندہ کیا۔ غزالہ بے زبان عورت ہے۔ اس نے کچھ نہیں کہا لیکن تمہاری ان حرکتوں کی وجہ سے وہ میری طرف سے بدگمان ہو سکتی ہے۔ اب میں تم سے ذاتی نوعیت کی کوئی گفتگو نہیں کروں گا۔"

"کوئی فرق نہیں پڑتا۔" وہ تلخی سے بولی "تم کیڑے مکوڑوں پر باتیں کرلیا کریں گے۔ میں نے تو ویسے بھی اپنی ذات کو بڑی حد تک بھلا دیا ہے۔ تم چاہتے ہو تو اب اس پر بات بھی نہیں ہوگی۔"

"پلیز! میرا مطلب سمجھنے کی کوشش کرو ویرا!" اس کے ردعمل پر مجھے ملتجیانہ لہجہ اختیار کرنا پڑا "مجھے تمہاری ذات سے کوئی پرخاش نہیں ہے لیکن تمہی بھی تمہارا جذباتی ردعمل میری پوزیشن مشکوک بنا دیتا ہے۔ ان تینوں نے سوچا ہوگا کہ میں نے تمہارے ساتھ کوئی زیادتی کی ہے......"

"تم خود بتاؤ کہ کیا میرا جذباتی ردعمل غلط ہوتا ہے؟" اس نے تیزی سے پوچھا۔

"میں...میں کیا کہہ سکتا ہوں!" ویرا کے اس براہ راست سوال پر میں گڑبڑا کر رہ گیا۔

"تم بہت کچھ کہہ سکتے ہو اور بہت کچھ جانتے ہو۔ اگر تم نے سب کچھ جانتے بوجھتے ہوئے بھی مجھے اپنی مصلحتوں کا ایندھن بنانے کا فیصلہ کرلیا ہے تو مجھے یہ بھی منظور ہے۔ اب یہ باتیں ختم کرو۔ لو! اپنا گلاس اٹھاؤ! اب ہم راس البیدا کی بربادی کا جام نوش کریں گے۔"

میں نے گلاس اٹھاتے ہوئے ویرا کی آنکھوں میں جھانکا اور دھیمے سے کہا "صرف جام تجویز کرکے دشمن کو ختم نہیں کیا جاسکتا۔ یہ تمہاری مکمل صحت یابی اور بحالی کا جام ہے۔"

وہ کھل اٹھی۔ فضا میں دونوں گلاس ہولے سے ٹکرائے اور واپس لبوں کی طرف ہولیے۔

میں ویرا سے کھل کر بات نہیں کرسکتا تھا مگر مجھے خوشی تھی کہ میں نے اپنا مدعا کسی نہ کسی حد تک اس پر واضح کردیا تھا۔ مجھے اس سے زیادہ خوشی اس بات کی تھی کہ ویرا نے میری بات سمجھ لی تھی اور وہ عام موضوعات پر باتیں کررہی تھی۔ اس بار ہم نے وہی ایک گلاس ختم کیا اور وہاں سے اٹھ گئے۔

غزالہ کسی فرض شناس بیوی کی طرح میز لگا رہی تھی۔ کلب کی بند فضا میں کھانے کی اشتہا انگیز خوشبوئیں چکرا رہی تھیں۔ میں نے اپنی مخصوص کرسی سنبھال لی۔ ویرا غزالہ کے ساتھ مصروف ہوگئی۔

سلطان شاہ کی خواب گاہ کی طرف سے اس وقت بھی باتیں کرنے کی آوازیں آرہی تھیں۔ میں مسند پر بیٹھے بیٹھے ہانک لگائی۔ "جلدی نکلو! ورنہ کھانے کے لیے کچھ بھی نہیں بچے گا۔"

"یہ عجیب آدمی ہے۔" ویرا نے میز پر پانی کے گلاس لگاتے ہوئے کہا "تمہاری تندرستی نہ ہونے کے باوجود ہر وقت تنا رہتا ہے۔

پتا نہیں اسے کون سا مرض لاحق ہے۔"

غزالہ کے ہونٹوں پر حیا آمیز تبسم بکھر گیا۔ میں نے لہجے میں ویرا سے کہا "تمہیں کون سا مرض ہے جو تم ... دوسروں کے تسلسل کا شمار کرتی رہتی ہو؟ اس کے سامنے بیان کر دینا۔ وہ مرنے مارنے پر تل جائے گا۔ کسی کو ہر وقت ... ستھرا رہنے کا خبط ہو اور پانی بھی وافر مقدار میں دستیاب ہو ... طور پر ایسا ہی ہوا کرتا ہے۔ گرم ممالک میں کثرت سے نہانا ... عادتوں میں شمار کیا جاتا ہے۔"

ویرا نے شاید میرا مشورہ مان لیا تھا کیونکہ سلطان ... میں لباس تبدیل کرکے کھانے کی میز پر آیا تو ویرا نے اس ... جھجکتا ہوا تبصرہ نہیں کیا اور یوں پرسکون ماحول میں کھانے کا ... شروع ہوگیا۔

کھانے سے فارغ ہوتے ہوتے ساڑھے نو بج گئے۔ میں خواب گاہ میں گیا تو فوراً ہی محفل بکھر گئی۔ غنا وہ جانے کے ... غزالہ بھی باہر کی روشنیاں گل کرکے کمرے میں پہنچی۔

کمرے میں ٹیلی وژن پر کوئی انگریزی فلم چل رہی تھی ... ویرا نے دروازہ بند کرکے خواب گاہ کی روشنیاں گل کیں ... ٹیلی وژن اسکرین کا ہلکا ہلکا نیلگوں اجالا پھیل گیا۔ میں ... خاموشی سے غزالہ کی نقل و حرکت دیکھتا رہا۔ مجھے اچانک ... بہت زیادہ پیار آنے لگا تھا اور وہ تھی بھی پیار کے قابل ... جمال اور سبک اندام ہونے کے ساتھ ساتھ وہ خوب سیرت ... تھی۔ ماں کی موت، باپ کی خودکشی اور اکلوتے بھائی کے ... قتل کے بعد وہ بھری دنیا میں بالکل تنہا رہ گئی تھی۔ مجھ سے ... کے بعد اس نے اپنی ساری توقعات اور خوشیاں صرف مجھ ... سے وابستہ کرلی تھیں۔ میں اس کی دل آزاری کا تصور بھی ... کرسکتا تھا۔

وہ شب خوابی کے حریری لبادے میں ملبوس ہو کر بستر ... میں اس کے سارے گلے شکوے دور کرنے کا فیصلہ کرچکا تھا۔

راس البیدا کے خلاف صف آرا ہونے میں بس چند گھنٹے ... وقت باقی رہ گیا تھا۔ تمام تر آثار اچھے ہونے کے باوجود مجھے ... خوفناک معرکے کے بارے میں زیادہ خوش فہمی نہیں تھی۔ میں ... ان چند گھنٹوں کو غزالہ کے ساتھ تجدید محبت کے ان یادگار ... رنازک لمحوں میں تبدیل کرنے کا ارادہ کرلیا تھا جو کسی بھی ... کے لیے زندگی بھر کا اثاثہ بن جاتے ہیں اور مرتے دم تک ... خوشگوار یاد بن کر ذہن سے چپکے رہتے ہیں۔

میں لمحہ بھر کے لیے بھی پلک جھپکائے بغیر ایک بجے ... طرح تیار ہو کر اپنے کمرے سے باہر آیا تو سلطان شاہ ورانڈے کی بالکنی میں کھڑا ٹھنڈی ہوا سے لطف اندوز ہو رہا تھا۔

"ارل خان کا قدری میگزین اور راؤنڈز لے کر نہیں ... سلطان شاہ نے میرے قدموں کی آہٹ پاکر پر تشویش لہجے ...

"ابھی اول خان کا کوئی فون آیا۔"

"مختصر نوٹس پر اتنے بڑے آپریشن کی تیاری آسان نہیں ہوتی۔ وہ کام میں الجھ گیا ہوگا۔ دو بجے ملے گا تو میگزین رفیو کے لیے ہمیں گے۔ ڈان البیڈا سے ملاقات کے لیے ہمارا کوئی وقت پہلے نہیں ہے۔" میرے جواب نے اسے مطمئن کر دیا۔

پھر وہ بھی آ گئی۔ اس کی متورم آنکھوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ سونے کے بجائے مسلسل پیتی رہی تھی۔

"مجھے تیز کافی کی ضرورت محسوس کر رہی ہوں۔" وہ آتے ہی بولی "تھوڑی تمہارے لیے بھی بنا لوں۔"

"جیل اور پوچھ پوچھ! جلدی لاؤ اور اس کے ساتھ کچھ بسکٹ رفیو بھی لیتی آنا۔"

مقابلے کا وقت قریب آنے کے ساتھ ساتھ ہمارے پاس باتوں کا ذخیرہ ختم ہوتا جا رہا تھا۔ سلطان شاہ گیبنز کے تھیلے میں ہتھیاروں کو یک جا کرنے میں مشغول ہو گیا اور میں صوفے پر نیم دراز ہو کر الجھن کی سازشوں سے شروع ہونے والی اس کہانی کا جائزہ لینے میں مصروف ہو گیا جو ڈان البیڈا کی ذات پر آٹک گئی تھی۔

غزالہ اپنے کمرے سے خاصی دیر میں برآمد ہوئی۔ اس وقت تک ہم تینوں کافی پی چکے تھے۔

ہمارے گھر سے آبدوز والے چوراہے کا راستہ زیادہ نہیں تھا۔ اتنی رات گئے ہم پانچ منٹ سے بھی کم وقت میں وہاں پہنچ سکتے تھے مگر میں نے احتیاطاً پونے دو بجے اپنی جگہ چھوڑ دی۔

غزالہ کو بہت احتیاط سے دروازے مقفل کر کے گھر میں محصور رہنے کی کڑی ہدایات دے کر ہم تینوں فلیٹ سے روانہ ہو گئے۔ سلطان شاہ کے ہاتھ میں جھولتے ہوئے وزنی تھیلے سے ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے ہم تینوں کسی طویل سفر پر جا رہے ہوں۔ نیچے اونگھتے ہوئے چوکیدار نے ہمیں قدرے تحیر زدہ نگاہوں سے دیکھا۔ ہم اسے نظرانداز کر کے گاڑی میں سوار ہوئے اور وہاں سے روانہ ہو گئے۔

ڈرائیونگ سلطان شاہ نے سنبھال لی۔ میں اس کے برابر والی نشست پر تھا۔ وہ اپچیلی سیٹ پر بیٹھی تھیلے میں سے ہتھیار نکال کر انہیں لوڈ کر رہی تھی۔

کراچی میں دن بھر موسم کیسا ہی سخت رہے، رات کو ساحلِ سمندر سے آنے والی ہوائیں خوشگوار ہوتی ہیں۔ اس وقت ہم ساحل سے قریب ترا ور دوری سے پاک علاقے میں تھے اس لیے وہ ہوائیں قدرے خنک محسوس ہو رہی تھیں۔

سلطان شاہ نے سپر مارکیٹ والے چوراہے سے کار داہنی طرف گھمائی تو ہمیں سڑک کے بائیں جانب کنارے کے ساتھ ساتھ چار وزنی گاڑیوں کا ایک کارواں فوجی انداز میں سفر کرتا ہوا نظر آیا۔ سب سے آگے کنٹینر سے لدا ہوا ایک لمبا ٹریلر تھا۔ اس کے پیچھے ادرستے ایکسل والی تین پک اپس تھیں۔ واضح طور پر وہ اول خان کا مشتی کارواں ہی تھا۔

ان گاڑیوں کو دیکھتے ہی سلطان شاہ جوش میں آ گیا۔ وہ کارواں رفت کو ملحوظ رکھتے ہوئے سست رفتار سے جا رہا تھا تاکہ اسے مقررہ مقام پر زیادہ دیر تک نہ رکنا پڑے۔ سلطان شاہ نے اپنی گاڑی ان سے آگے نکالی تو ٹریلر کے پیچھے والی پک اپ کی ڈرائیونگ سیٹ پر مجھے اول خان نظر آیا۔ میں نے اسے ہاتھ لہرایا اور ہماری گاڑی آگے نکلتی چلی گئی۔

آبدوز والے چوراہے سے گزری روڈ پر داہنی طرف گھوم کر سلطان شاہ نے گاڑی کنارے سے لگا دی۔

چند منٹ میں انجنوں کی وزنی گڑگڑاہٹ کے ساتھ وہ کارواں ہماری کار کے پیچھے آ رکا۔

پچھلی گاڑیاں رکتے ہی تین چاق و چوبند ہیولے ہماری طرف آ گئے۔ وہ سب چھاپہ ماروں جیسے چست اور سیاہ لباسوں میں ملبوس تھے۔ ان میں سب سے آگے اول خان تھا۔ پیچھے والوں میں سے ایک کے ہاتھ میں تھیلا تھا جو اس نے آتے ہی ہماری طرف بڑھا دیا۔ سلطان شاہ نے وہ تھیلا ذرا سی دیر اٹک پہنچا دیا۔

"مصروفیت کی وجہ سے میں بھول گیا تھا" اول خان نے کہا "اس تھیلے میں میگزین اور فاضل راؤنڈز کے علاوہ فرسٹ ایڈ کا سامان بھی ہے۔ دوسری بات یہ کہ تمہاری گاڑی کی پچھلی نمبر پلیٹ دور ہی سے پڑھی جا رہی ہے۔ اب کچھ نہیں ملے گی۔ اس کا بلب نکال لو یا توڑ دو۔"

سلطان شاہ اس کے کسی ماتحت کی طرح دوبارہ کار کی طرف چلا گیا۔

"میرا کوڈ نام اور تمہارا جیری ہے۔" اول خان اس وقت بہت سنجیدہ اور فکرمند نظر آ رہا تھا۔ اس نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا "ٹریلر کا گروپ کمانڈر الفا ہے۔ پچھلی سمت کے داہنے گیٹ والوں کا کوڈ بیٹا اور بائیں گیٹ والوں کا گاما ہے۔ دشمن جدید ترین وسائل سے مالا مال ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ان کے پاس ایسے آلات ہوں جو فوراً ہی ہماری ٹرانسمٹنگ فریکوئنسی مانیٹر کر کے ہمارے پیغامات پکڑنے لگیں اس لیے گفتگو میں بہت احتیاط ضروری ہے۔"

اس نے اپنے ساتھ آنے والوں کا تعارف بیٹا اور گاما کے طور پر کرایا۔ اندھیروں میں لپٹا ہوا ہونے کی وجہ سے اپنے ٹرک کے کیبن میں براجمان تھا۔

"جہاں سے تم ہماری قیادت کے آخر میں چلو گے" تعارف کرانے کے بعد اول خان نے ہماری بریفنگ جاری رکھی "مسعودی قونصل خانے سے اگلی دو گاڑیاں سیدھی نکل جائیں گی۔ آخری گاڑیاں داہنی طرف گھومنے کے بعد ٹارگٹ کے پچھلے حصے میں پہنچیں گی۔" لمحہ بھر کے لیے خاموش ہو کر اس نے اپنی رسٹ واچ

پر نظر ڈالی پھر سلسلۂ کلام جوڑتے ہوئے بولا "ہمارا اٹیچ اور ہمیں حملے کا وقت دو بج کر دس منٹ ہے مگر پٹنا اور گاما یونٹ برسٹ فائرنگ کے بعد حرکت میں آئیں گے۔ عمارت دریچے ہے اور اٹیکس میں کراس فائر کا نشانہ بننے کا امکان نہیں ہے لیکن اندر گھسنے کے بعد سب کو پوزیشنوں کا علم رہنا چاہیے۔" یہ کہہ کر اول خان نے مجھ سے اور سلطان شاہ سے ہاتھ ملایا اور وہ تینوں تقریباً دوڑتے ہوئے اپنی گاڑیوں کی طرف چلے گئے۔

میں نے مڑ کر دیکھا تو ہماری گاڑی کی پچھلی نمبر پلیٹ تاریک ہو چکی تھی۔

ٹرک کا انجن بدستور بیدار تھا۔ وہ ایک تیز غراہٹ کے ساتھ حرکت میں آیا اور ٹریلر ہماری گاڑی سے آگے نکلتا چلا گیا۔ ہم دونوں پھرتی سے اپنی گاڑی میں آبیٹھے۔

وہ بہت سنسنی خیز لمحات تھے۔ مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے میں کسی جنگی مشن کے ساتھ محاذ پر جانے والا ہوں۔ اول خان کی ساری تیاریاں اسی انداز کی تھیں۔

چوتھی گاڑی یعنی گاما یونٹ کے گزرتے ہی ہماری گاڑی بھی حرکت میں آگئی۔

دن میں وہ سڑک خاصی مصروف اور پُرہجوم ہوتی ہے لیکن اس وقت بالکل ویران پڑی ہوئی تھی۔ نیول اسکول کے قریب کھڑی ہوئی چند ٹیکسیوں کے ڈرائیوروں نے حیرت بھری نظروں سے اس کارواں کو دیکھا اور لمحہ بھر میں ہم دریا سڑک کے ویران حصے میں پہنچ گئے۔

گزری کی آبادی سے ملحق ڈیفنس کا رہائشی علاقہ شروع ہو گیا۔ مفرورہ چوراہے پر ٹریلر رفتار کم کر کے سیدھا نکل گیا۔ اول خان کی گاڑی اس کے پیچھے رینگ رہی تھی۔ بقیہ گاڑیاں دائیں طرف گھوم کر بائیں سمت کے پہلے موڑ پر مڑ گئیں۔ اگلی گاڑیوں کی رفتار بڑھتے ہی سلطان شاہ نے بھی اپنی گاڑی کی رفتار تیز کر دی۔

میرا خیال تھا کہ اول خان کے آدمی شہر کے ان علاقوں سے بہت زیادہ واقف نہیں تھے لیکن اس وقت اندازہ ہو رہا تھا کہ اصل کارروائی سے بہت پہلے اس علاقے کی دیکھ بھال کر لی گئی تھی۔ چند موڑ گھومنے کے بعد مجھے دور ہی سے راس الیڈا کے پُرہول مسکن کی بلند صفی فصیل نظر آنے لگی۔ ہم تینوں نے فوراً اپنے اپنے ہتھیار سنبھال لیے۔

پہلی گاڑی مطلوبہ مکان کے تقریباً درمیانی حصے کی طرف رک گئی۔ دوسری گاڑی مکان سے پہلے گھوم گئی تھی۔ سلطان شاہ نے اپنی گاڑی اسی کے پیچھے روک لی۔ تینوں گاڑیوں کے انجن بند کر دیے گئے تھے۔

میں نے اپنی رسٹ واچ پر نظر ڈالی تو وہ دو بج کر نو منٹ کا اعلان کر رہی تھی۔ مجھے حیرت ہوئی کہ پچھلے پندرہ منٹ اتنی تیزی سے گزرے تھے کہ وقت کا احساس ہی نہیں ہو سکا تھا۔

"وقت ہو گیا۔" چند ثانیوں بعد پیچھے سے ریڈا کی سرسراتی ہوئی آواز ابھری۔ میرے اعصاب تن گئے۔ میں نے اپنی رسٹ واچ کی طرف دیکھا تو ریڈا کے بیان کی تصدیق ہو گئی۔

میرے کان برسٹ فائر کے شور کا انتظار کرنے لگے۔ سلطان شاہ نے بے چینی سے اپنی سیٹ میں پہلو بدل کر کہا "یہ انتظار بہت صبر آزما ہے۔ میرے تو اعصاب چٹخنے لگے ہیں۔"

لمحہ بہ لمحہ وقت سست رفتاری سے کھسکتا رہا۔ فضا پر ہیبت ناک سناٹا چھایا ہوا تھا۔ اس مختصر سے فاصلے میں بیک وقت چند درجن جان ہتھیلی پر لیے نفوس موجود تھے لیکن ہر طرف سناٹا تھا۔ کہیں سے کوئی آواز نہیں سنائی دے رہی تھی۔ دو بج کر بارہ منٹ ہو گئے لیکن کچھ نہ ہوا۔

بے یقینی کے صدمے سے میرا دل بیٹھنے لگا۔ کہیں نہ کہیں کوئی گڑبڑ ہو گئی تھی لیکن وہ کیسی گڑبڑ تھی جو اتنی خاموشی اور رازداری سے ہوئی تھی کہ کانوں کان کسی کو پتا نہیں چل سکا تھا۔ گڑبڑ کی صورت میں بھی کچھ نہ کچھ فائرنگ اور ہنگامہ آرائی ہونی لازمی تھی۔ اگر الفا پارٹی کا لیڈر کسی مشکل سے دوچار ہو گیا تھا تو تب بھی اول خان کہاں سو گیا تھا۔ اس نے حملے کی جو منصوبہ بندی کی تھی وہ بہت بے داغ تھی۔ یہ امکان ہی نہیں تھا کہ دونوں پارٹیاں بیک وقت دشمن کی کسی ناگہانی چال کا شکار ہو جاتیں۔

تیرہواں منٹ پورا ہونے سے پہلے ہی فضا بھیانک فائرنگ کے شور سے لرز اٹھی۔ صاف معلوم ہو رہا تھا کہ ایک ہی وقت میں متعدد خودکار رائفلوں کے جہنمی دہانے کھل گئے تھے۔ دونوں اگلی گاڑیوں کے انجن جاگ اٹھے۔ گاما پارٹی کی پک اپ اچھل کر آگے بڑھی پھر بہت تیزی سے دائیں طرف گھوم کر بائیں پھاٹک سے چند انچ کے فاصلے پر رک گئی۔

دونوں پک اپس کے ہیڈ لیمپ روشن تھے اور ان کے ہارن بھی بجائے جا رہے تھے۔ پُرسکون رہائشی علاقے میں اس وقت فائرنگ کا ایسا لرزہ خیز شور گونج رہا تھا کہ کان پڑی آواز تک نہیں سنائی دے رہی تھی۔ اگلے محاذ پر آتشیں ہتھیار موت کے نغمے اگل رہے تھے لیکن عقبی سمت میں مسلسل بے یقینی کا راج تھا۔

اندر سے آنے والا شور اچانک اور تیز ہو گیا۔ واضح طور پر محسوس ہوا تھا کہ فائرنگ میں کچھ نئے ہتھیار شامل ہوئے تھے۔ شاید اندر والوں نے سنبھالا لے کر الفا پارٹی پر جوابی فائر کھول دیا تھا۔

ایسے بھیانک مقابلے میں یہ توقع بے سود تھی کہ پھاٹک رضاکارانہ طور پر کھول دیے جائیں گے۔ پارٹی لیڈروں نے بھی اس بات کا ادراک کر لیا۔ دیو ہیکل ٹریلر پک اپس اچھل کر آہنی پھاٹکوں سے ٹکرائیں اور فضا کان کے پردے پھاڑ دینے والی آہنی جھنجھناہٹ سے گونج اٹھی۔ پھاٹک لرز کر رہ گئے۔ پہلی ٹکر انہیں اکھاڑنے میں ناکام رہی تھی۔

دونوں پک اپس میں سے پانچ پانچ مسلح وردی پوش جنگجوؤں کے پیچھے پشت پر لادے پیچھے کود گئے۔ گاڑیوں میں صرف ڈرائیور رہ گئے وہ دونوں گاڑیاں ممکنہ حد تک بچتی بچاتی نہیں۔ لمحہ بھر کے لیے کہیں پھر ان کے ٹائر سڑک پر چرچرائے اور وہ بہت تیزی سے پھاٹکوں سے ٹکرا گئیں۔

اس بار دونوں پھاٹک اکھڑ گئے۔ چیتا پارٹی کی پک اپ کی ضرب اتنی شدید تھی کہ وہ پھاٹک اکھاڑنے کے بعد اسے روندتی ہوئی نصف سے زیادہ اندر گھستی چلی گئی۔ کالا پارٹی کی پک اپ پھاٹک گراتے ہی رک گئی تھی۔ ان دونوں گاڑیوں پر جتنی مقدار میں بھاری ملبہ گرا تھا اس نے مجھے تشویش میں مبتلا کر دیا۔ دونوں گاڑیوں کے ڈرائیونگ کیبن بند ضرور تھے مگر اس تصادم کے نتائج ڈرائیوروں کے لیے مہلک ثابت ہو سکتے تھے۔

فضا میں دو ٹریسر فائر ہوئے اور زمین سے بہت اوپر تک ایک روشن لکیر کھنچتی چلی گئی۔ دس مسلح وردیوں نے پھاٹک اور اپنی گاڑیوں کی آڑ لے کر اندر آگ برسانی شروع کر دی۔ سلطان شاد نے اپنی گاڑی قدرے آگے بڑھائی جہاں سے ہم حالات پر بہتر انداز میں نظر رکھ سکتے تھے۔ مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ اپنا گیٹ گرانے والی پک اپ کا ڈرائیور بھی پھرتی سے باہر آکر فائرنگ کرنے والوں میں شامل ہو چکا تھا۔

عمارت میں پھیلی ہوئی روشنی میں مختصر اندرونی احاطہ واضح نظر آ رہا تھا۔ اگلی سمت میں خطرہ محسوس کرتے ہی شاید اندر والوں کی ساری نفری اسی طرف مرکوز ہو گئی تھی۔ اندر سے جوابی فائرنگ شروع ہونے پر اول خان کے آدمی احتیاط اور پھرتی سے اپنی پوزیشنیں بدل بدل کر اندر پیش قدمی کر رہے تھے۔

پھر میں نے اس مقابلے کا پہلا زخمی دیکھا۔ اس کا دایاں بازو غیر فطری انداز میں اس کے پہلو سے جھول رہا تھا۔ وہ جھومتا اور لڑکھڑاتا ہوا اس پک اپ کی اوٹ سے نمودار ہوا تھا جو پھاٹک گرا کر اندر گھس گئی تھی۔ اس کی چست وردی دیکھتے ہی اندازہ ہو گیا کہ وہ ہمارے ساتھیوں میں سے تھا۔

اس کے کسی ساتھی نے اسے دیکھا اور فوراً ہی اپنی فائرنگ پوزیشن چھوڑ کر اس کی مدد کے لیے باہر آ گیا۔ اس اثنا میں میں بھی دوڑ کر اس تک پہنچ چکا تھا۔ وہ بہت بری طرح زخمی تھا مگر اپنی مضبوط قوت ارادی کے سہارے اپنے قدموں پر کھڑا ہوا تھا۔

اس کی بھیگی ہوئی آستین خون میں نرمی اور بازو کی حالت سے اندازہ ہو رہا تھا کہ ہڈی ٹوٹ چکی تھی۔ اس نے میرا سہارا پاتے ہی اپنا بوجھ میرے اوپر منتقل کرتے ہوئے غنودہ آواز میں کہا۔ "کریا..... سرپا..... گھس..... گیا..... بچ..... جب..... سے..... اپ..... اپر..... لل..... " وہ اپنی بات مکمل کیے بغیر اسے بازوؤں میں جھول گیا۔

اگر ایسا ہی اس کے ذہن میں تھا تو وہ چیتا گروپ کا لیڈر ہی ہو سکتا تھا۔

اسے ہماری کار کی عقبی نشست پر ڈال دیا گیا۔ اس کا ساتھی فوراً ہی اپنی جگہ پر لوٹ گیا۔ میں نے ریا کو فرسٹ ایڈ فراہم کرنے کی ہدایت کرتے ہوئے اپنا ایئرپیس اٹھایا ہی تھا کہ اس پر آواز آنے لگی۔

"الفا فار ہام! اندر سے سخت مزاحمت ہو رہی ہے۔ میں ابھی تک اپنے کیبن ہی میں پھنسا ہوا ہوں۔ میں نے اپنی ساری پٹیاں کھول رکھی ہیں۔ اب ایڈوانس شروع ہوتے ہی رپورٹ دوں گا۔ اوور اینڈ آل۔"

"بیری فار ہام!" وہ گفتگو مکمل ہوتے ہی میں نے اپنا پیغام نشر کرنا شروع کر دیا "گیٹ کریش کرتے ہوئے چیتا زخمی ہو کر بے ہوش ہو چکا ہے۔ اس کا بازو ٹوٹا ہوا معلوم ہو رہا ہے۔ نرس اسے فرسٹ ایڈ دے رہی ہے۔ اوور!"

"پوزیشن کیا ہے؟ اوور!" اول خان کی آواز سے فکر مندی عیاں تھی۔ اس نے اپنے آدمی کے ناکارہ ہو جانے پر کوئی تبصرہ نہیں کیا تھا۔ شاید وہ مطمئن تھا کہ ریا اس کی دیکھ بھال کر رہی ہے۔

"اندر بہت چھوٹا سا احاطہ ہے۔ مزاحمت بالکل نہیں ہے۔ گروپ اب اندر بڑھ رہے ہیں۔ اوور!"

"مزاحمت نہیں ہے تو تیزی سے بڑھو!" اول خان نے تیزی سے کہا۔ یقینی طور پر اس کی آواز کالا بھی سن رہا تھا۔ اول خان کہہ رہا تھا "الفا پارٹی ڈٹی ہوئی ہے۔ پیچھے سے بڑھ کر دشمن کو گھیر لو۔ اوور اینڈ آل۔"

"میں الفا ہوں..... باہر نکل چکا ہوں۔" اچانک ہی ایک حوصلہ افزا پیغام سنائی دیا "دشمن کو بھاری نقصان اٹھانا پڑا ہے۔ اس کا فائر کمزور ہو گیا ہے۔ کسی بھی وقت پاؤں اکھڑ سکتے ہیں۔ اوور!"

"شاباش!" اول خان کی آواز میں جوش مست آیا "پوری طاقت سے دشمن کو نیست و نابود کر دو۔ کوئی زخمی ہوا ہے تو اسے باہر نکال دو۔ میرا ہوشت دروازے پر ہے۔ اوور اینڈ آل۔"

ایک لمحہ بعد ہی اچانک وہ عمارت گھور اندھیرے میں ڈوب گئی۔ اس اندھیرے میں گولیوں کی چھوڑی ہوئی بارودی لکیریں بہت واضح نظر آنے لگی تھیں۔ میرے لیے وہ اندھیرا پریشان کن تھا۔

"فائر روک دو! کوئی نظر آئے تو اڑا دو۔ اوور اینڈ آل" اول خان کی اس ہدایت کے ساتھ ہی عقبی حصے کے شور میں تیزی سے کمی آتی چلی گئی۔

"الفا سر!" چند ثانیوں بعد پیغام آیا "پوری عمارت اندھیرے میں ڈوب چکی ہے۔ دشمن نے فائر روک دیا ہے۔ مگر ایڈوانس مہلک ہو سکتا ہے۔ اوور!"

"اس راستے پر تمہارا قبضہ ہے۔ باقی راستے میری نظر میں ہیں۔

جیپ تیسری بار تھی ہے۔ دشمن بری طرح گھر چکا ہے۔ فائر بند کرو اور ٹرک کے ہیڈ کوارٹر سے رابطہ کرو۔ اوور۔"

"ٹرک کا اگلا حصہ چھلنی ہو چکا ہے' سر! سرچ لائٹس استعمال نہیں کی جا سکتیں۔ اوور!"

"ٹھیک ہے۔ فائر بند کر کے اگلی ہدایات کا انتظار کرو۔ اوور اینڈ آل!"

"دلچسپ!" اچانک میرے ایرفون پر ایک نئی آواز ابھری۔ وہ لب و لہجے سے غیر ملکی معلوم ہو رہا تھا اور انگریزی بول رہا تھا "تمہاری خوش فہمیاں اچھی نہیں۔ میرا نام راس البیڈا ہے۔ تم شیر کی کچھار میں گھسے ہو تو تم کو اس کی قیمت ادا کرنی ہوگی۔ تم میری گرد بھی نہیں پا سکو گے۔ میری شناخت ڈیتھ کا کوڈ ہے۔ میں نے تمہاری آواز پہچان لی ہے اور میں براہ راست تم سے مخاطب ہوں۔ اوور۔"

اس کا دوسرا فقرہ شروع ہوتے ہی میں نے اس کی آواز پہچان لی تھی اور میرے بدن کے مساموں سے یک لخت ٹھنڈا ٹھنڈا پسینہ پھوٹ پڑا تھا۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ کسی غدار نے ایس آئی ایف کا کوئی ایجنٹ راس البیڈا کے کسی حواری تک پہنچا دیا ہوگا لیکن راس البیڈا کا وہ پیغام اس حقیقت کو ثابت کر رہا تھا۔

اس وقت تک فائرنگ بالکل ختم ہو چکی تھی۔ میں نے راس البیڈا سے بات کرنے کا فیصلہ کرتے ہوئے کہا "آج تم نہیں بچ سکو گے۔ یہ تمہاری زندگی کی آخری رات ثابت ہوگی۔ ایک ایجنٹ حاصل کر کے تم سمجھ رہے ہو کہ تم نے ہماری قوت کے بارے میں سب کچھ جان لیا ہے لیکن یہ غلط ہے۔ تم نے ہتھیار نہ ڈالے تو تم اپنے اسی بعث میں سڑا دیے جاؤ گے۔ کوئی تمہاری مدد کے لیے نہیں آ سکے گا۔ اوور۔"

"مجھے معلوم ہے کہ تم فوج لے کر آئے ہو۔ میں تمہاری کئی غلط فہمیاں دور کرنا چاہتا ہوں۔ تم نے جس طرح ایجنٹ چوری کر کے مجھے زک پہنچائی تھی آج میں نے تمہاری اس نقصان حرکت کا مسکت جواب دے دیا ہے۔ میں نے کچھ چرانے کے بجائے اپنے ریڈیو فریکوئنسی انجینئر پر تمہارے پیغامات پکڑے ہیں اور میں اسی پر تم سے بات کر رہا ہوں۔ دوسری اور اہم ترین بات یہ ہے کہ میں اس عمارت سے میلوں دور ہوں جہاں تم جھک مار رہے ہو۔ آخر میں تمہیں چند اور باتیں بتاؤں گا تو تم غصے سے پاگل ہو جاؤ گے۔ یہ لکھ لو کہ میں تمہیں زندہ نہیں چھوڑوں گا۔ اوور۔"

"پتا نہیں تم یہ باتیں میرے علم میں لا کر کیا حاصل کرنا چاہ رہے ہو؟ اوور!"

"ذرا جو تم نے آخری گفتگو میں حاصل کیا تھا۔ انا کی تسکین بھی کوئی چیز ہوتی ہے۔ حریف کو معلوم ہونا چاہیے کہ اسے کس ترکیب سے زیر کیا گیا ہے۔ جب تک میں اس شہر میں ہوں' تم کوئی ریڈیو ٹرانسمیٹر استعمال کرنے کی جرأت نہیں کر سکو گے۔ تمہیں یہ دھڑکا لگے یہ خوف ستاتا رہے گا کہ میں تمہاری بات سن رہا ہوں۔ اوور!"

"عمارت میں اندھیرا کرنے کے بعد تم نے مجھ سے رابطہ کیا ہے۔ میں سمجھ رہا ہوں کہ یہ تمہاری کوئی چال ہے لیکن تم اپنی اس چال سے کچھ بھی حاصل نہیں کر سکو گے۔ ہم کسی صورت میں محاصرہ ختم نہیں کریں گے۔ اوور۔"

میں نے اپنی بات پوری کی تھی کہ سامنے سے ایک تیز رفتار گاڑی آ کر ہمارے قریب رکی اور اس کا انجن بند ہوتے ہی لال خان دوڑتا ہوا میرے پاس پہنچ گیا۔

راس البیڈا ٹرانسمیٹر پر کہہ رہا تھا "تم محاصرہ ضرور جاری رکھو لیکن میرا مشورہ ہے کہ اپنے بے گناہ فوجیوں کو اس عمارت سے نکال کر کچھ فاصلے پر مامور کرو۔ میری ان سے کوئی دشمنی نہیں ہے۔ میں تمہاری طرح خونی بھیڑیا نہیں ہوں کہ ان بے گناہوں کو بھی اندھا دھند ہلاک کر دوں۔ زیلر کی واپسی کی خبر ملتے ہی میں نے کسی گڑبڑ کا اندازہ لگا لیا تھا اور اس عمارت کے تمام حفاظتی سسٹم آن کرا دیے تھے۔ اسی وجہ سے زیلر کو اندر بلانے میں دیر ہوئی۔ مجھے یہ اندازہ نہیں تھا کہ تم کمیٹری میں فوجیوں کو بھر کر لائے ہو گے۔ تھوڑی دیر بعد اس عمارت کے تہ خانوں میں محدود طاقت کا ایک عدد ٹائم بم پھٹنے والا ہے جس کے نتیجے میں دوسرے مکانات کو نقصان پہنچائے بغیر یہ عمارت ڈھے جائے گی اور ملبہ آگ پکڑ لے گا۔ اگر تمہیں اپنے آدمیوں کی زندگی عزیز ہے تو انہیں باہر نکالو اور فائر انجنوں کا انتظام کر لو۔ ملبے کی کمبائی آگ بہت تیزی سے پھیلے گی۔ اس پر قابو نہ پایا گیا تو آس پاس کے مکان بھی جل جائیں گے۔ اوور!"

"تو کیا تم اپنے تمام آدمیوں کو اسی ملبے میں دفن کرنے کا ارادہ رکھتے ہو؟ انہیں باہر نکالنے کے بجائے میرے آدمیوں سے اتنی ہمدردی کیوں جتا رہے ہو؟ اوور؟"

اس کی مکارانہ ہنسی کی آواز سنائی دی وہ پھر بولا "تم بہت چالاک ہو۔ تم نے میرے کافی آدمی مروائے ہیں۔ انہیں جس جلنا ہوگا۔ جو اپنے پیروں پر چلنے کے قابل تھے وہ ایک خفیہ سرنگ کے راستے یہاں سے نکل چکے ہیں۔ اندر میرا کوئی آدمی نہیں ہے۔ اپنے آدمیوں کو بچا سکتے ہو تو بچا لو۔ اوور!"

"تم جھوٹے ہو راس!" میں نے غرا کر کہا "میں شرط لگا سکتا ہوں کہ تم اس وقت بھی اندر موجود ہو۔ اوور!"

"ذرا مجھے بھی تو معلوم ہو کہ تمہیں یہ غلط فہمی کیوں پیدا ہوئی۔ اوور!"

"تم مجھے دھوکا نہیں دے سکتے۔ تم اپنی گفتگو میں اس عمارت کے لیے مسلسل یہاں کا لفظ استعمال کر رہے ہو۔ اگر تم کہیں اور مرے ہوئے ہوتے تو اس عمارت کے لیے وہاں کا لفظ استعمال کرتے۔ تمہاری اس خفیف سی لاشعوری غلطی نے یہ ظاہر کر دیا ہے کہ تم مجھے باتوں میں الجھا کر صرف وقت حاصل کرنا چاہ رہے

"مگر کیوں؟ اوور!"

"تم واقعی بہت چالاک اور جرأت مند ہو۔" راس الہیڈا کا لہجہ زہریلا ہو گیا۔ اسی وقت خاموش فضا میں کسی بڑے انجن کے اسٹارٹ ہونے کا شور گونج اٹھا۔

راس الہیڈا نے قدرے توقف کے بعد زہر بجھے لہجے میں بات جاری رکھی۔ "میں جا رہا ہوں۔ تمہارے فرشتے بھی مجھے نہیں روک سکیں گے۔ اوور!"

میں نے محسوس کیا کہ راس الہیڈا کے پیغام کے ساتھ بھی انجن کا وہ شور ایرفون پر گونج رہا تھا۔

"وہ زور وہ ورنہ وہ نکل جائے گا۔" یہ کہہ کر میں پوری قوت سے دوڑ پڑا مگر بھاگنے کے طلبے نے مجھے احتیاط برتنے پر مجبور کر دیا۔ میری نظریں بار بار عمارت کی چھت کی طرف اٹھ رہی تھیں۔

انجن کی آواز بتدریج بلند ہونے کے بعد ایک جگہ ٹھہر گئی تھی اور اسی کے ساتھ کسی پنکھے کا شور بھی سنائی دینے لگا تھا۔ دیکھتے ہی دیکھتے اس مکان کی چھت سے ایک چھوٹا ہیلی کاپٹر بہت تیزی کے ساتھ سیدھا اوپر اٹھتا چلا گیا۔ سب کی حسرت زدہ نگاہیں اس کی طرف اٹھ گئیں۔

"تم صدمے سے گونگے ہو گئے ہو تو اب میں اپنی بات پوری کر لوں۔" ایرفون پر ہیلی کاپٹر کے شور کے ساتھ راس الہیڈا کی آواز ابھرنے لگی۔ "یہ چھوٹا سا ہیلی کاپٹر پرزوں کے لیے پرندوں کی صورت میں لا کر خفیہ طریقے سے یہاں، بلکہ یہاں جوڑا گیا تھا۔ اس کو آزمایا نہیں جا سکا تھا۔ فائرنگ شروع ہونے پر اسے اسٹارٹ کرنے کی کوششیں کی گئیں تو فیول پمپ لیک تھا۔ مجھے تم سے صرف اتنا وقت درکار تھا کہ میرے آدمی اس معمولی خرابی کو دور کر کے انجن اسٹارٹ کر لیں اور دیکھو کہ میں تمہیں چکمہ دینے میں کامیاب ہو گیا۔ میں نے احتیاطاً اوپر آنے والے زینوں کے قالین کو پٹرول میں بھگویا ہوا تھا۔ اگر تم آ ہی جاتے تو میں اسے آگ لگا دیتا۔ اس کی نوبت نہیں آئی لیکن میں نے جلتے ہوئے ادھر دیا سلائی اچھال دی تھی۔ تم چاہو تو اندر جا کر دیکھ سکتے ہو۔ ہیلی کاپٹر میں گنجائش نہ ہونے کی وجہ سے مجھے اپنے ہاتھوں سے اپنے چند پرانے وفاداروں کو ہلاک کرنا پڑا ہے۔ ان کی لاشیں چھت پر موجود ہیں۔ یہ سارے خون تمہارے کھاتے میں ہیں اور میں قسم کھاتا ہوں کہ اب جلد ہی تم سے یہ سارا حساب لوں گا۔ اوور اینڈ آل۔"

میں نے ایرفون بند کر کے اول خان کی طرف دیکھا تو اس کی آنکھوں میں غم و غصے کے ساتھ اداسی تیر رہی تھی۔

اسی وقت عمارت میں بہت سے لوگوں کا ملا جلا شور گونجنے لگا اور متعدد افراد دونوں ہاتھ بلند کیے باہر آنے لگے۔ مجھے یقین تھا کہ دوسری طرف کے گھور اندھیرے میں بھی وہی صورت حال ہو چکی ہوگی۔

اندر لگی ہوئی آگ کے شعلوں کی سرخ سرخ روشنی نے کھڑکیوں سے باہر اتنا اجالا پھیلا رکھا تھا کہ راس الہیڈا کے لیے کام کرنے والوں کے ہراساں چہرے واضح طور پر دیکھے جا سکتے تھے۔

"زخمیوں کو باہر نکال لیا جائے؟" اول خان نے میرے قریب ہو کر آہستہ سے پوچھا۔

"کیوں؟ کیا پھر ہتھیار ڈالنے والوں کو کون سنبھالے گا؟" میں نے چونک کر سوال کیا۔

"ڈائنامائٹ" اول خان نے آہستہ سے کہا "پتا نہیں وہ کب پھٹ جائے۔"

"وہ اس کا فراڈ تھا۔ اسے بھول جاؤ۔ اندر کوئی خفیہ سرنگ بھی نہیں ملے گی۔ سرنگ ہوتی تو اندر سے ہتھیار ڈالنے والا ایک شخص بھی برآمد ہوتا۔ سب سے پہلے اپنے آدمیوں کا جائزہ لے کر زخمیوں کی فکر کرو۔ چیتا کی حالت خراب ہے۔ اس کے بعد فائر بریگیڈ والوں کو اطلاع دو۔ مجھے قلق ہے کہ ہماری نیچ کی ساری بھاگ دوڑ رائیگاں گئی۔ اور مجھے بھی ہوش نہیں آیا ورنہ ہیلی کاپٹر پر فائرنگ کی جاتی تو اس کے بلند ہونے سے پہلے ہی ایک فرد کوئی نشانے باز گرا سکتی تھی۔"

"ہم سمجھ گئے تھے۔ بار بار تمہاری نظریں چھت کی طرف اٹھ رہی تھیں۔" سلطان شاہ نے اعتراف کرتے ہوئے کہا "مگر ہم میں سے کسی کو بھی اندازہ نہیں ہو سکا کہ وہ کیسے نکلنے والا ہے۔"

"میں اس چوٹ کو عمر بھر نہیں بھلا سکوں گا۔" میں نے افسوس سے کہا "دراصل تعجب ہوا کہ محاصرے میں گھرے ہوئے راس الہیڈا کو بوکھلاہٹ یا تاریکی کی وجہ سے ہیلی کاپٹر سے فائرنگ کا خیال نہیں آیا۔ اگر وہ چھت سے پرواز کرتے کرتے دو چار جلتے ہوئے بم بھی چلا دیتا تو ہم میں سے کئی افراد مرے ہو سکتے تھے۔"

اس پورے مقابلے میں صرف ایک بات ہی طمانیت کا باعث تھی کہ اول خان کو کہیں سے بھی اپنے کسی آدمی کی ہلاکت کی کوئی خبر نہیں ملی تھی۔ صرف تین افراد زخمی ہوئے تھے جن میں چیتا کی حالت سب سے خراب تھی۔

میں راس الہیڈا کے فرار سے اس قدر دل برداشتہ ہو گیا تھا کہ میرے لیے وہاں ٹھہرنا محال ہونے لگا۔ اصل مجرم کے نکل جانے کے بعد میری دلچسپی صرف اتنی رہ گئی تھی کہ چھت پر موجود لاشوں کو دیکھ لوں۔ میرا اندازہ تھا کہ ان میں بلیک اور وائٹ ہاک کی لاشیں بھی ہونی چاہییں کیونکہ گرے ہاک کی ہلاکت کے بعد صرف یہی دونوں راس کے مقربین خاص تھے۔

زینوں میں لگی ہوئی آگ مصنوعی ریشے کے قالینوں کے سبب ہر طرف پھیل رہی تھی اس لیے اس طرف سے چھت پر جانا ممکن نہیں تھا۔ عمارت کی سپاٹ اور اونچی دیواروں کے باعث باہر سے چھت پر پہنچنا آسان نہیں تھا۔ سب سے بڑی بات یہ تھی کہ میرا دل کھٹا ہو چکا تھا اور مجھے وہاں کی کسی بات سے زیادہ دلچسپی نہیں رہی تھی۔

وہ معاملات آسانی سے سمٹتے ہوئے نظر نہیں آ رہے تھے۔ میں نے اول خان کو مشورہ دیا کہ وہ میجر غوث کے آدمیوں کو اس عمارت کا چارج دے کر نکلنے کی فکر کرے ورنہ بارسوخ شرفا کی آبادی میں ہونے والے اس بھیانک تصادم پر پولیس والے دن چڑھتے ہی اس کی زندگی عذاب بنا دیں گے۔

بات اول خان کی سمجھ میں آ گئی۔ اس نے الفا کو زخمیوں کی اسپتال روانگی، قیدیوں کی تحویل اور دیگر معاملات کے بارے میں ہدایات دے کر اپنی گاڑی بھی وہیں چھوڑ دی کیونکہ واپسی میں ان آٹھ افراد کے لیے بھی سواری کی ضرورت تھی جو ٹریلر پر سوار ہو کر وہاں پہنچے تھے۔ غنیمت یہ تھا کہ مین گیٹ گرانے والی گاڑیاں نقصان پہنچنے کے باوجود استعمال کے قابل تھیں۔

الفا سے جلد واپسی کا وعدہ کر کے اول خان ہمارے ساتھ روانہ ہو گیا تاکہ فون پر میجر غوث سے تفصیلی بات کر سکے۔ روانگی سے پہلے بے ہوش پیٹا کو اس پک اپ میں منتقل کر دیا گیا تھا جو زخمیوں کو لے جانے کے لیے تیار کھڑی تھی۔

ہم ساڑھے تین بجے فلیٹ پر پہنچے تو غزالہ نے گہری نیند سے اٹھ کر دروازہ کھولا۔ اسے توقع نہیں تھی کہ ہم اس مہم سے اتنی جلد واپس لوٹ آئیں گے۔

سب کے لٹکے ہوئے چہرے دیکھ کر غزالہ مہم کے بارے میں براہ راست سوال کرتی جھجکی۔

"زیدی نے کچھ کراہتے ہوئے بتایا "ریڈ ناکام رہی۔" جواب سن کر میری کھوپڑی بھنا گئی۔

"جو کچھ ہوا اس میں میرا کیا قصور تھا۔ یہ سراسر ہمارے مقدرات کی خرابی تھی۔"

"تمہارا قصور یہ ہے کہ تمہاری کھوپڑی نے ذرا سی تاخیر سے کام کرنا شروع کیا۔ اگر تم ذرا پہلے ہی اپنی کھوپڑی دوڑاتے ہوئے کام کر لیتے تو راس المینڈا کو ہیلی کاپٹر کا انجن چلنے سے پہلے پکڑا جا سکتا تھا۔"

"اس کی باتیں سب ہی سن رہے تھے۔ میں نے کسی کو ہنسنے یا سوچنے سے نہیں روکا تھا۔"

اول خان خاموشی سے میجر غوث کے گھر کا فون نمبر ملانے میں مصروف ہو چکا تھا۔

پوری بات سننے کے بعد غزالہ کے ہونٹوں پر خفیف سی مسکراہٹ پھیل گئی اور اس نے سلطان شاہ سے کہا "یہ تو پتا چل گیا کہ راس المینڈا صاف نکل گیا لیکن یہ تو کوئی بات ہی نہ ہوئی۔ منصوبے میں کیا کمی رہ گئی تھی کہ اسے فرار ہونے کا موقع مل گیا؟"

سلطان شاہ نے ڈرائنگ روم کے دور افتادہ گوشے کا رخ کرتے ہوئے کہا "سب کچھ شاندار طریقے سے ہوتا چلا گیا۔ دھواں دھار فائرنگ کے سائے میں انہیں دونوں طرف سے گھیر لیا گیا تھا لیکن پھر راس المینڈا ہم سب کو الجھا کر ہیلی کاپٹر سے فرار ہونے میں کامیاب ہو گیا۔"

"وہاں ہیلی کاپٹر کہاں سے آ گیا؟" غزالہ کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔

"وہ پہلے سے اس مکان کی چھت پر موجود تھا اور شاید اسی کو پوشیدہ رکھنے کے لیے اس مکان کی دیواریں اتنی اونچی بنائی گئی تھیں۔ خوشی کی بات صرف اتنی سی ہے کہ اس مار دھاڑ میں اول خان کا کوئی آدمی نہیں مارا گیا' دوسری طرف کے کئی آدمی مارے گئے ہیں۔"

"لیکن یہ سب اتنی جلدی کیسے نمٹ گیا؟" غزالہ کی نیند بالکل غائب ہو چکی تھی۔

"وہاں بکھیڑا بڑھا ہوا ہے۔ زیدی بددل ہو کر عمارت میں داخل ہوئے بغیر لوٹ آیا۔ اب اول خان واپس جا کر میجر غوث یا اس کے آدمیوں کو وہاں کا چارج دے دے گا۔ اندر کی خبریں بعد میں ہی مل سکیں گی۔ راس المینڈا نے جاتے جاتے اپنے ان قریبی ساتھیوں کو بھی مار ڈالا جو اس کے بارے میں بہت کچھ جانتے تھے۔ اسے خدشہ رہا ہوگا کہ پکڑے جانے کے بعد وہ تشدد کے سامنے اس کے سارے راز اگل دیں گے اس لیے اس نے جاتے جاتے ان کا صفایا کر کے عمارت میں آگ لگا دی۔"

"مجھے افسوس یہی ہے کہ اب وہاں سے ناکارہ قیدیوں کی ایک کھیپ کے سوا اور کچھ ہاتھ نہیں آ سکے گا۔" میں نے جھنجھلائے لہجے میں کہا "آگ نے وہاں بہت کچھ جلا کر راکھ کر دیا ہوگا۔"

اس دوران اول خان نے میجر غوث سے اپنی بات مکمل کر لی تھی۔ اس نے مجھ سے مخاطب ہو کر کہا "میجر غوث گہری نیند سے اٹھا تھا لیکن وہ بہت فرض شناس افسر ہے۔ پوری بات سنتے ہی خود ہی وہاں پہنچنے پر آمادہ ہو گیا ہے۔ اس کے آدمی بھی آدھے گھنٹے میں وہاں پہنچ جائیں گے۔"

"خدا کا شکر ادا کرو کہ اب سورج نکلنے سے پہلے تمہاری گلوخلاصی ہو جائے گی۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" اس نے میرے تبصرے کے جواب میں مایوسی سے کہا "راس المینڈا کے مقابلے میں اس ناکامی کے بعد مجھے شدید تھکن کا احساس ہو رہا ہے۔ میں گھر جا کر آرام کروں گا۔"

"جانے سے پہلے فائر بریگیڈ والوں کو بھی خبر کر دو ورنہ وہ آگ پھیل جائے گی۔"

"شعلوں کی سرخی دیکھ کر پڑوسیوں نے خبر دے دی ہو گی پھر بھی میں اپنا فرض پورا کیے لیتا ہوں۔"

اس نے ڈائریکٹری کی مدد سے سینٹرل فائر بریگیڈ کا نمبر ملا کر بات کی تو اسے بتایا گیا کہ اس آتش زدگی کی خبر پہلے ہی سے مل چکی تھی اور قریبی اسٹیشنوں سے چار گاڑیاں جائے وقوع کی طرف روانہ کی جا چکی تھیں۔

وہ ڈیفنس کے علاقے میں آگ لگنے کا معاملہ تھا اس لیے

جذباتی انداز میں بار بار اپنی بے گناہی کا دعویٰ کر رہے تھے ان کی زبانیں بند کرانے کے لیے مجھے ان پر تھوڑا سا تشدد کرنا پڑا ہے۔ اب یہ سب خوف زدہ چوہوں کی طرح کنٹینر میں بند ہیں اوور۔"

"تم نے اپنے ایئر پیس پر بڑے مجرم کی بے ہودہ سرائی سن لی ہو گی۔ یہ اطمینان رکھو کہ اس عمارت میں کوئی ٹائم بم یا خطرناک کیمیکل نہیں ہے۔ یہ انتظامات ہوتے تو وہ فرار ہوتے ہوئے پٹرول ڈال کر عمارت کو آگ نہ لگاتا۔ وہ سب اس کی کھوکھلی دھمکیاں اور مکاریاں تھیں۔ اوور۔"

اسی وقت غزالہ سب کے لیے چائے تیار کر کے لے آئی۔ اسی کے ساتھ وہ بسکٹ بھی لے آئی تھی۔

الفا ایئر پیس پر کہہ رہا تھا "مجھے میری کی جوابی گفتگو سے ان سب کی باتوں کا اندازہ ہو گیا تھا۔ میری بہت حاضر دماغ آدمی ہے اس نے راس البیذا کی گفتگو میں یہاں اور وہاں کا فرق چند لمحوں پہلے بھانپ لیا ہوتا تو بازی ہمارے ہی ہاتھ میں رہ سکتی تھی مگر پھر بھی یہ ضرور ہوا کہ راس البیذا کی دھمکیوں کا بھرم کھل گیا۔ میں پریشان ہوں کہ باہر کا ایک فرد ہمارے ایئر پیس پر کیسے بات کر رہا تھا۔ اوور۔"

"تم سب عمر بھر پریشان رہو گے!" ایئر پیس پر اچانک ہی ایک سرد اور سفاک آواز ابھرنے لگی جو ہم سب کے لیے اجنبی تھی۔ میں بھونچکا ہو کر اول خان کا منہ دیکھنے لگا۔ وہ مجھ سے زیادہ بوکھلایا ہوا تھا۔

اگر وہ راس البیذا کی آواز ہوتی تو بات قابل فہم تھی کیونکہ وہ ریڈیو فریکوئنسی اسکینر کے حوالے سے پہلے بھی ہم سے بات کر چکا تھا مگر اردو بولنے والی وہ اجنبی آواز میرے لیے حیران کن تھی۔

بولنے والے نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے ہم لوگوں کی حیرت خود ہی رفع کر دی۔ وہ کہہ رہا تھا "راس عظیم ہے اور اپنا بدلہ لینا جانتا ہے۔ تم نے اس کے ایئر پیس پر قبضہ کر کے اس کا ذہنی سسٹم ناکارہ بنایا تھا۔ آج وہ تمھارے سسٹم پر دسترس حاصل کر چکا ہے۔ یہ نہ سمجھو کہ وہ صرف انگریزی سمجھتا ہے۔ وہ تھوڑی بہت اردو بھی سمجھ لیتا ہے اور اسے ہمارا تعاون حاصل ہے۔ اس وقت بھی میں نے اسے تمھارے ہر فقرے سے آگاہ کیا ہے۔ تمھاری سازشوں کے باوجود وہ محفوظ ہے اور بہت جلد تم سے اپنا بدلہ لے گا۔ اوور!"

راس یقیناً اپنے کسی مقامی ہمدرد کے ٹھکانے پر پہنچ چکا تھا۔ اول خان نے اپنے ایئر پیس پر الفا سے رابطہ کیا تو سب ہی یہ بات بھول چکے تھے کہ راس البیذا ایئر پیس پر ہونے والی بات چیت سننے پر قادر ہو چکا تھا اور اہم معاملات کے لیے اس کا استعمال خطرناک ہو سکتا تھا۔

اس بار میں نے اول خان کے ہاتھ سے ایئر پیس لے لیا اور انگریزی میں براہ راست راس البیذا کو مخاطب کرتے ہوئے کہا "تم رذیلے اور خود غرض ہو۔ تم نے فرار ہوتے ہوئے محض اپنی ذات

دفاع پر تیزی سے کارروائی کی گئی تھی۔ اول خان نے فوراً ہی واپس لوٹنا چاہا لیکن میں نے اسے چائے کے لیے روک لیا۔

"اب وہاں رسمی کارروائیوں کے سوا کچھ باقی نہیں رہا۔ میجر نوٹ کو بھی وہاں پہنچنے میں وقت لگے گا۔ جہاں تک آ گئے ہو تو چائے کی ایک پیالی پیتے جاؤ۔ پتا نہیں اب تمھیں کس وقت کھانا پینا نصیب ہو گا۔"

"پھر میں الفا سے رپورٹ لے لیتا ہوں" اول خان نے اپنا ایئر پیس نکالتے ہوئے پُرسوچ انداز میں کہا اور ایئر پیس آن کر کے الفا کو کال کرنے لگا۔

الفا اپنی ڈیوٹی پر مستعد اور فعال تھا۔ اس نے فوراً ہی اول خان کی کال کا جواب دیا "الفا رپورٹنگ" سر! یہاں فائر انجن آ چکے ہیں۔ زخمیوں کو اسپتال روانہ کیا جا چکا ہے۔ دشمن کے اٹھارہ قیدی ہاتھ آئے ہیں۔ جن حصوں تک ہماری رسائی ہو سکی وہاں سے دو زخمی اور چار لاشیں ملی ہیں۔ کچھ نہیں کہا جا سکتا کہ اندر کی آگ میں کتنے زخمی جل کر مر جائیں گے۔ فی الحال میں نے قیدیوں کو غیر مسلح کر کے بچنے ہوئے کنٹینرز میں بند کر دیا ہے اور ان پر دو گارڈز لگا دیے ہیں۔ قرب و جوار کے مکانوں سے لوگ خوف زدہ ہو کر باہر نکلنے شروع ہو گئے تھے جنھیں میں نے اپنے آدمیوں کی مدد سے انھیں اپنے اپنے احاطوں میں واپس لوٹنے پر مجبور کر دیا ہے۔ آبادی میں سخت خوف و ہراس پھیلا ہوا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ یہاں رہنے والوں کی اطلاع پر اعلیٰ حکام یہاں پہنچ جائیں۔ میں ان کے رپورٹرز کا سامنا نہیں کر سکوں گا۔ مجھے شدت سے آپ کی کمی محسوس ہو رہی ہے اوور!"

"تم فکر نہ کرو۔ میں چند منٹ میں واپس لوٹ رہا ہوں۔ ہو سکے تو ٹریلر کو اس عمارت سے باہر نکالنے کی کوشش کرو۔ ایسا نہ ہو کہ آگ بے قابو ہونے کی صورت میں سارے قیدی زندہ جل کر مر جائیں۔ مجھے یقین ہے کہ ان میں کوئی بھی قابل ذکر مجرم نہیں ہو گا۔ اوور!"

"کوشش کی تھی مگر وہ ناکام رہی۔ ٹرک کا انجن اسٹارٹ نہیں کیا جا سکا۔ اسے دھکیل کر باہر نکالنا بھی ناممکن ہو کر رہ گیا ہے کیونکہ آہنی شٹر کنٹینر کی چار دیواری پھاڑ کر تقریباً ایک فٹ تک اس میں پھنسا ہوا ہے۔ آپ نے دیکھا ہو گا کہ ٹریلر کے رکتے ہی اندر والوں نے شٹرز کو بار بار بلند کر کے پوری طاقت سے نیچے گرا کر راستہ بند کرنا چاہا تھا۔ ان کوششوں میں شٹر کنٹینر میں بری طرح پھنس گیا تھا۔ اوور!"

"میں اسی لیے تمھیں پسند کرتا ہوں کہ تم ہر ذہن حالات میں بھی سارے امکانات پر نظر رکھتے ہو" اول خان نے اس کی حوصلہ افزائی کرتے ہوئے کہا "تم نے کسی قابل ذکر مجرم کے ہونے یا نہ ہونے کے بارے میں ابھی تک اپنی کوئی رائے نہیں دی" اوور۔"

"اس بارے میں قابل ذکر بات یہ ہے کہ اٹھارہ قیدیوں میں کتنا سفید فام ہیں۔ وہ مقامیوں سے کہیں زیادہ دہشت زدہ ہیں اور

کا پردہ رکھنے کے لیے اپنے ان سفید فام وفاداروں کو بھی ہلاک کر دیا جو تمہارے ایک اشارے پر اپنی جان کی بازی لگاتے رہے تھے۔ تم نے اپنے دشمنوں اور مردوں کی پروا کیے بغیر عمارت میں چڑیلی چھڑک کر ان سب کو صرف اس لیے نذرِ آتش کر دیا کہ تم اس عمارت سے بہت سے ثبوت ضائع کرنا چاہتے تھے۔ اس وقت یہ مقامی غدار کتا یہ سمجھ کر تمہارے تلوے چاٹ رہا ہے کہ اسے تمہاری وفاداریوں کا کوئی بڑا انعام ملے گا۔ اسے یہ معلوم نہیں ہے کہ برا وقت آنے پر تم اسے فوراً اپنے ہاتھوں سے ذبح کرنے کی صلاحیت رکھتے ہو۔ اس بار تم بچ کر نکلنے میں کامیاب ہو گئے لیکن میں پاتال میں بھی تمہارا پیچھا نہیں چھوڑوں گا۔ اگلی بار تم سے میرا سامنا ہوا تو وہ فیصلہ کن ہوگا۔ تمہارے دن گنے جا چکے ہیں۔ اوور۔“

میں انتظار کرتا رہا لیکن اسپیکر پر سناٹا چھایا رہا۔ بے نام رزبائی لہروں کے ہلکے ہلکے شور کے سوا اس پر کوئی آواز نہیں سنائی دے رہی تھی۔

”تم نے اس کے تو میں کر بعد سے پر آسمانے والی باتیں چھیڑ دی تھیں“ اول خان نے کافی انتظار کے بعد زبان کھولی ”معلوم ہوتا ہے کہ اس نے تمہاری اس زہر افشانی سے اپنے ہمدرد کو محفوظ رکھنے کے لیے درمیان ہی میں کسی وقت اپنا اسپیکر بند کر دیا تھا۔“

”اب وہ کسی مقامی کے ذریعے ہمیں للکارنے کی ہمت نہیں کرے گا“ میں نے زہرخند کے ساتھ کہا۔

”تم اس سے اسی کی زبان میں بات کرنی جانتے ہو“ اول خان نے چائے کا ایک گھونٹ لے کر چسکتے ہوئے کہا ”اس قسم کی چالوں سے اپنے حریف کو بے بسی کے احساس میں مبتلا کرنا میرے بس سے باہر ہے۔“

”حریف ہی نہیں کرنل بعض اوقات اپنی باتوں سے اپنے حلیفوں تک کی چڑیاں سلگا دیتا ہے“ ویرا نے گفتگو میں حصہ لیتے ہوئے کہا ”مجھے اس کے ساتھ رہتے ہوئے کئی بار ایسے تلخ تجربات سے گزرنا پڑا ہے۔“

میں نے رنجیدہ ہوئی نظروں سے ویرا کو گھورا پھر اول خان سے مخاطب ہو کر کہا ”اب میرا ذہن ایک اور ہی راستے پر کام کر رہا ہے۔ میری دعا ہے کہ میرا یہ اندازہ غلط ثابت ہو ورنہ ہم مارے جائیں گے۔“

”اب تمہیں کیا سوجھ رہی ہے؟ اشاروں کنایوں کے بجائے کھل کر بات کیا کرو“ ویرا بولی۔

”درمیان میں فقرے اچکنے کی کوشش نہ کرو۔ میری بات مکمل نہیں ہوئی تھی۔ میں یہ کہہ رہا تھا کہ مجھے راس ! لمبڈا کا بیڑیو فرنٹ کو شش اسکینر والا قصہ بھی سراسر بے بنیاد معلوم ہو رہا ہے۔“

”ہرگز نہیں“ میں نے سنجیدگی سے کہا ”اس نے ہمیں فرنٹ کو ششی اسکینر کی کہانی میں الجھا دیا ہے لیکن درحقیقت وہ اسی قسم کا اپریٹس حاصل کرنے میں کامیاب ہو چکا ہے۔“

اول خان کا چہرہ دھواں ہو گیا اور اس نے سراسیمگی ہوئی آواز میں پوچھا ”مگر اس کے پاس الیں ٹی ایف کا یہ مخصوص اپریٹس کہاں سے آ گیا؟“

”کوئی غدار!“ میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا ”ہمیں اس کو تلاش کرنا ہوگا اسی لیے میں اپنے اندازے کی غلطی ثابت ہونے کی دعا کر رہا تھا۔ اگر میرا اندازہ صحیح ہے تو پھر یہ امکان قوی ہو جاتا ہے کہ اسپیشل ٹاسک فورس کی صفوں میں ایک مرتبہ پھر کوئی البرٹو جیسا گھس آیا ہے اور اسی نے فورس کا اپریٹس چوری کر کے راس الیڈا تک پہنچایا ہے۔“

”نہیں!“ اول خان کے ہونٹوں سے ایک بے ساختہ مایوسانہ آواز برآمد ہوئی ”یہ نہیں ہو سکتا۔ یہ نہیں ہونا چاہیے۔ اگر اب بھی ہمارے درمیان کوئی کالی بھیڑ گھس آئی ہے تو میں کسی پر اعتبار نہیں کر سکوں گا۔“

”مجھے افسوس ہے کہ میں نے ایک تلخ امکان کی نشان دہی کی ہے لیکن ہم شتر مرغ کی طرح ریت میں گردن چھپا کر طوفان کو نہیں ٹال سکتے۔ ہمیں حالات کا سامنا کرنا پڑے گا۔“

اول خان کھوئی کھوئی نظروں سے میری طرف دیکھتا رہا پھر کہنے لگا ”تم خود کہہ رہے ہو کہ یہ تمہارا اندازہ ہے۔ تم نے کس بنیاد پر یہ ہولناک رائے قائم کی ہے؟“

”اگر تم یاد کرو تو راس الیڈا ہماری گفتگو میں دخل انداز ہونے کے بعد سے لے کر ہیلی کاپٹر میں فرار ہونے تک اپریٹس پر کسی وقفے کے بغیر بات کرتا یا سنتا رہا تھا“ میں نے کہا۔

”مجھے اچھی طرح یاد ہے۔ میں نے ہیلی کاپٹر کا انجن اسٹارٹ ہونے کی آواز اپریٹس پر بھی سنی تھی۔“

”اس کا اسکینر اگر وجود رکھتا ہے تو وہ اتنا مختصر ہرگز نہیں ہو سکتا کہ راس الیڈا اسے اپنے ساتھ لیے پھرتا رہے۔ میں نے فرنٹ کو ششی پکڑنے اور جام کرنے والے جن جنگی آلات کے بارے میں پڑھا یا سنا ہے وہ کافی بڑے ہوتے ہیں اور کسی ایک جگہ یا گاڑی میں نصب ہوتے ہیں۔ ان کے لیے مسلسل برقی طاقت کی فراہمی بھی ضروری ہوتی ہے۔“

”تم ٹھیک کہہ رہے ہو“ اول خان نے تعجبی انداز میں مجھے لقمہ دیا۔

”اگر راس الیڈا ایسے ہی کسی اسکینر کو استعمال کر رہا ہے تو یہ کیسے ممکن ہوا کہ وہ اپنی جگہیں بدل بدل کر ہم سے بات کرتا رہا اور جب انجن اسٹارٹ ہو گیا تو اس اسکینر کو اپنے ساتھ لے کر ہیلی کاپٹر میں ہیلی کاپٹر سے فرار ہو گیا؟ یہ ایک الجھا ہوا سوال ہے بظاہر اس کا ہم سے بات کرنا اس کے دعوے کا ٹھوس ثبوت نہیں ہے؟“

معلوم ہوتا ہے کہ وہ اپرجیس ہی استعمال کر رہا ہے۔"

"ہم میں سے کوئی بھی ریڈیائی مواصلات کا ماہر نہیں ہے" ویرا نے فوراً کہا "تم جو کچھ کہہ رہے ہو، وہ قرین قیاس ہونے کے باوجود ایک عام سا اندازہ ہے۔ چند برسوں میں مواصلات کے میدان میں حیرت ناک ترقی ہوئی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ کوئی جدید ترین ڈسکیمبلر استعمال کر رہا ہو جو سائز میں بہت چھوٹا اور وزن میں ہلکا ہو۔"

"بالکل ہو سکتا ہے" میں نے فراخ دلی سے اعتراف کیا "لیکن اس کی تصدیق ضروری ہے۔"

"میں آری تحلیل کر رہا تھا۔ ریڈار آفس سے یہ معلومات حاصل کر سکتا ہوں" اول خان نے کہا۔

"پھر اس کام میں دیر نہیں ہونی چاہیے۔" میں نے کہا۔ "کوئی بڑا نقصان اٹھانے سے پہلے ہمیں یہ معلوم ہو جانا چاہیے کہ ایس ٹی ایف میں کوئی غدار موجود ہے یا نہیں۔ اس کا انحصار تمہاری حاصل کی ہوئی معلومات پر ہوگا۔"

"میں اپنی موجودہ الجھنوں سے فارغ ہوتے ہی کام شروع کر رہا ہوں۔"

"باتوں میں الجھ کر تم یہاں بیٹھے رہ گئے ہو۔ ایسا نہ ہو کہ میجر غوث تم سے پہلے وہاں پہنچ جائے اور بے چارہ الغابے ہی کا شکار ہو جائے" اچانک سلطان شاہ نے اسے یاد دلایا اور وہ ہڑبڑا کر اٹھ گیا۔

"میں چلتا ہوں۔ کوئی خبر مل گئی تو فون پر بتا دوں گا ورنہ شام کو ادھر آؤں گا" یہ کہہ کر اول خان سرعت سے وہاں سے نکلتا چلا گیا۔ اس کے پاس اپنی سواری نہیں تھی اس لیے وہ ہماری گاڑی کی چابی اپنے ساتھ لیتا چلا گیا تھا۔ شام کو ہماری گاڑی بہرحال واپس مل ہی جانی تھی۔

"میں مسلسل ایک فکر انگیز خیال میں الجھا ہوا ہوں" اول خان کے چلے جانے کے بعد سلطان شاہ نے کہا "بعض اوقات قدرت انسان کی زبان سے نکلی ہوئی کسی بات کی ایسی گرفت کرتی ہے کہ حالات و واقعات کے بالکل برعکس، انسان کا کہا ہوا ایک نحوس حقیقت بن جاتا ہے۔"

"جس انسان کا کہا ہوا حقیقت کا روپ دھارنے لگے، وہ ولی کامل کہلانے لگتا ہے۔ اس وقت تم کس کو اس درجے پر پہنچانے کی فکر میں لگے ہوئے ہو؟" ویرا نے طنز سے پوچھا۔

"بدذوق والے چوراہے پر تم کار میں جس قضیے سے الجھ رہی تھیں" سلطان شاہ نے ترکی بہ ترکی جواب دینے میں کبھی بھی نہیں چوکتا تھا۔ وہ ویرا ہی کے لہجے میں کہہ رہا تھا "اول خان نے وہاں بھڑک دیتے ہوئے اپرجیس کے حادثہ استعمال کا مشورہ دیتے ہوئے برانڈ ظاہر کیا تھا کہ حریف جدید مواصلاتی سسٹم سے لیس ہونے کی وجہ سے ریڈیائی گفتگو سننے کا اہل ہو سکتا ہے اور وہ کیمو فلاژ آخرکار یہی ہو کر رہا۔"

اس کے کہنے پر مجھے یاد آیا کہ اس خطرے کی بنیاد کا اولین اظہار اول خان کی زبان سے ہوا تھا مگر وہ خود بھی شاید اپنی کہی ہوئی بات کو سرے سے بھول چکا تھا۔

"اول خان تمہاری طرح ہر کام قدرت کو سونپ کر عیش کرنے والوں میں سے نہیں ہے" ویرا نے اسے چڑانے کے لیے کہا "وہ عملی آدمی ہے۔ جو شخص اپنے کام سے پورا پورا انصاف کرتا ہے، اسے آنے والے خطرات صاف نظر آنے لگتے ہیں۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تمہیں تو کوئی خطرہ بھی نہیں سوجھتا ہوگا۔"

"تم دونوں لڑتے رہو۔ میں اب لمبی تان کر سوؤں گا" میں انگڑائی لے کر اٹھ کھڑا ہوا۔

"سونے سے پہلے اسے اس کے کمرے بلکہ پنجرے میں بند کر دو تاکہ یہ میرے منہ نہ لگے۔ اس نے زیادہ بک بک کی تو میں اسے بالکنی سے نیچے پھینکنے میں دریغ نہیں کروں گی" ویرا نے غصے سے کہا۔

"تمہارے منہ لگا تو شراب کے بھبکوں سے میرا دماغ اڑ جائے گا" سلطان شاہ کا لہجہ مسخرانہ ہو گیا "نشے کی جھونک میں ایک چوہا بھی شہر بھر میں بلی کو ڈھونڈتا پھر رہا تھا۔ تم مجھے پھینک دینے کا دعویٰ کر رہی ہو تو اس میں حیرت کی کوئی بات نہیں ہے۔ یہ ہوتا رہتا ہے۔"

میں اس وقت ان کی تکرار سے محظوظ ہونے کے موڈ میں نہیں تھا۔ دونوں کی طرف ہاتھ لہرا کر ڈرائنگ روم سے اپنے کمرے کی طرف چل دیا۔ غزالہ میرے ساتھ ہولی۔

جسم پر شدید تکان اور ذہن پر کوفت طاری تھی۔ مجھے رہ رہ کر مہم کی ناکامی پر جھنجھلاہٹ محسوس ہو رہی تھی۔ اس وقت میری بالکل وہی کیفیت تھی جو ہاتھ آئی ہوئی بڑی مچھلی پھسل جانے پر کسی شکاری کی ہوتی ہے۔

غزالہ نے میرے بالوں میں اپنی نرم اور گداز انگلیاں پھیرنی شروع کیں تو تھوڑی ہی دیر میں نیند نے مجھے آ لیا۔

دن کی نیند کتنی بھی طویل اور گہری ہو، رات کی بے خوابی کا ازالہ نہیں کر سکتی۔ ویسے بھی رات کو جاگ کر دن میں سونا قانون قدرت سے لڑنے کے مترادف ہوتا ہے اور ایسا کرنے والے ہمیشہ خسارے میں رہتے ہیں۔ اس کا اندازہ مجھے یوں ہوا کہ جب میں شام کے چار بجے بیدار ہوا تو تکان دور ہونے کے بجائے میرے پورے بدن میں میٹھا میٹھا درد لہریں لے رہا تھا۔ میں نے کروٹ لی تو غزالہ غائب تھی۔ شاید وہ مختصری نیند لے کر ہی گھر کے کاموں میں مصروف ہو گئی تھی۔

میں غسل خانے میں گھس گیا اور پورا شاور کھول کر نہانے

کے لیے کھڑا ہو گیا۔ جب دیر تک ٹھنڈے اور نیم گرم پانی کی تیز دھاریں دیر تک بدن اور کھوپڑی پر پڑتی رہیں تو مجھے کچھ سکون ملا اور میں شیو وغیرہ کرنے کے بعد غسل خانے سے باہر آ گیا۔ باہر سناٹا تھا۔ غزالہ ڈرائنگ روم میں بیٹھی ٹی وی دیکھ رہی تھی۔

"دوپہر میں آپ کے لیے ارسل خان کا فون آیا تھا" مجھے دیکھتے ہی غزالہ نے کہا۔

"وہ کیا کہہ رہا تھا؟" میں نے تجسس لہجے میں پوچھا۔ میرا ذہن فوراً ارمینس کی طرف گیا تھا۔

"وہ ویرا سے بات کرتا رہا تھا۔ تفصیل اسی کو معلوم ہوگی۔" اس نے جواب دیا۔

"یہ دونوں کہاں ہیں؟"

"سلطان شاہ کہیں سے ایک شطرنج اٹھا لایا ہے اور ویرا کے کمرے میں ہے۔ دونوں کھیل میں مشغول ہوں گے" غزالہ نے مسکراتے ہوئے انکشاف کیا اور میں اس انقلاب پر حیران رہ گیا۔

"ہم سونے کے لیے گئے تو وہ دونوں لڑ رہے تھے اور اب اکیلے شطرنج کھیل رہے ہیں۔"

"یہی ہوتا ہے" غزالہ کے ہونٹوں پر معنی خیز تبسم کھیل گیا۔ "سب کے سامنے وہ ایک دوسرے سے لڑتے رہتے ہیں۔ تنہائی میسر آ جائے تو شیر و شکر ہو جاتے ہیں۔"

"دونوں ہی بے چارے اپنی اپنی ذات میں اکیلے ہیں۔ دو دم دونوں کو ایک کمرے میں یکجا کر کے اور بھی گزرتے ہوں گے" میں نے ہنس کر کہا "کبھی کبھی تو مجھے بھی ان پر رحم آنے لگتا ہے۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ ان کا کیا بنے گا۔"

"تم انہیں ان کے حال پر چھوڑ دو۔ وہ خود ہی اپنی اپنی راہیں نکال لیں گے۔"

"تو ذرا دیکھتے ہیں کہ وہ اندر گھسے کیا کر رہے ہیں؟" میں نے اسے دعوت دی۔

غنیمت یہ تھا کہ ان کا کمرا مقفل نہیں تھا۔ میں نے ہینڈل گھمایا تو سامنے ایک عجیب منظر نظر آیا۔

کھڑکیوں کے سارے دبیز پردے کھینچے ہوتے ہونے کی وجہ سے کمرے میں رات اتری ہوئی محسوس ہو رہی تھی۔ فضا میں ہلکی ائر کنڈیشنگ کی وجہ سے خوش گوار خنکی رچی ہوئی تھی۔ کمرے کی تاریکی کو دور کرنے کے لیے ویرا کے سرہانے والی ٹیبل لیمپ روشن تھا۔ ویرا بائیں پہلو کے بل سر ہتھیلی پر ٹکائے اپنی مسہری پر دراز تھی۔ اس کے داہنے ہاتھ کی انگلیوں میں سگریٹ سلگ رہی تھی۔ سلطان شاہ اس کے مقابل ایک کرسی پر آگے جھک کر بیٹھا ہوا تھا۔ ان دونوں کے درمیان رکھی ہوئی میز پر شطرنج جمی ہوئی تھی۔ اسی کے برابر میں ایش ٹرے اور اسکاچ کا رکھا ہوا گلاس رکھا ہوا تھا اور ان دونوں کی نظریں شطرنج کے مہروں پر مرکوز تھیں۔

"خوب!" غزالہ اندر گھس کر گہرے گہرے سانس لیتے ہوئے بولی "یہاں تمباکو اور الکحل کی اتنی خوشبو رچی ہوئی ہے کہ میں زیادہ دیر یہاں رکی تو میرا سر چکرانے لگے گا۔"

وہ دونوں ہی چونک کر ہماری طرف متوجہ ہوئے۔ مجھے دیکھ کر سلطان شاہ نے بوکھلا کر اپنی کرسی پر پہلو بدلا اور خفت آمیز ہنسی کے ساتھ بولا "ویرا بہت اچھی شطرنج کھیلتی ہے۔ تم کھیلو گے؟"

"یار ایک دوسرے کے خون کے پیاسے بنے رہتے ہو اور دوسروں کو پریشان کرتے ہو اور بند کمرے میں یہ خوش سبیاں ہوتی ہیں" میں نے آنکھیں نکال کے کہا۔ غزالہ میرے بولنے سے پہلے ہی وہاں سے رخصت ہو کر دروازہ بند کر چکی تھی۔

"تو یہ بھولو ڈیئر تمہیں گدھا کہہ رہا ہے" ویرا نے مخمور مسکراہٹ کے ساتھ اسے اکسایا "خرمستیاں گدھے ہی کرتے ہیں۔"

"تم بھی ٹھیک کہہ رہا ہے" سلطان شاہ اپنا سر کھجاتے ہوئے بولا "بعض اوقات میں واقعی گدھا ہو کر رہ جاتا ہوں۔"

"ارسل خان کیا کہہ رہا تھا؟" میں نے سلطان شاہ کو نظر انداز کر کے خشک لہجے میں ویرا سے پوچھا۔

"پہلے اپنا لہجہ درست کرو" وہ اپنے گلاس سے ایک گھونٹ لے کر بے پروائی سے بولی "بند کمرے میں شطرنج کھیلنا کوئی جرم نہیں ہے جو تم اتنی برہمی دکھا رہے ہو۔ بیٹھ کر شرافت سے بات کرو۔"

"ایک رخت میں ایک ہی کام ہو سکتا ہے کہ تم سے بات کی جائے یا شرافت سے" یہ کہہ کر میں نے بیٹھتے ہوئے عاجزانہ لہجے میں اپنی بات جاری رکھی "اگر تم مجھے ارسل خان کی گفتگو سے آگاہ کر سکو تو میں عمر بھر تمہارا ممنون رہوں گا۔"

"یہ ٹھیک ہے" وہ اٹھتے ہوئے بولی "وہ آرمی جنگل کے کسی افسر سے تمہاری بات کرانی چاہ رہا تھا۔"

"وہ ایک اہم معاملہ ہے۔ تمہیں پورا پس منظر معلوم ہوگا۔ مجھے بیدار کر دیا ہوتا۔"

"ارسل خان کو پتا چلا کہ تم سو رہے ہو تو اس نے تمہیں جگانے سے منع کر دیا۔ اس قصے میں کچھ ایسی باتیں تھیں جو ارسل خان کی سمجھ میں نہیں آ رہی تھیں مگر پھر اس نے خود ہی معاملہ نمٹانے کا فیصلہ کر لیا۔"

میں ان دونوں کو چھوڑ کر باہر آ گیا۔

میں نے باری باری اسٹیشن فور اور ارسل خان کے گھر فون کیا لیکن وہ دونوں جگہوں سے غائب تھا۔ اس کی بیوی نے بتایا کہ وہ پچھلی شام کو گھر سے نکلنے کے بعد واپس ہی نہیں لوٹا تھا۔ بس فون کر کے اپنی مصروفیت کی اطلاع دے رہی تھی۔ میرے پاس ارمینس بھی تھا لیکن ویرا اس البیڈا کی مداخلت کی وجہ سے میں اسے استعمال نہیں کر سکتا تھا۔

مجھے اندازہ تھا کہ راس المیڈا کی قیام گاہ پر جو کارروائی کی گئی تھی وہ غیر معمولی نوعیت کی تھی۔ وہاں سے گرفتار کیے جانے والوں اور فرار ہونے والوں کے خلاف قانونی ضابطوں کے تحت کارروائی کا کام خاصا طویل اور پُرپیچ تھا جس میں اول خان کا ملوث ہونا ناگزیر تھا۔ بات صرف اتنی ہی نہیں تھی بلکہ آتش زدگی اور ہلاکتوں کے واقعات اول خان کی دشواریوں میں مزید اضافہ کرسکتے تھے۔

سوا چھ بجے میجر غوث کا فون آیا۔ وہ بھی اول خان کی تلاش میں تھا۔

میری آواز پہچان کر اس نے کہا "تمہارا اصل شکار تمہارے ہاتھوں سے نکل گیا مگر پھر بھی تم لوگوں نے جو کچھ کیا ہے اس پر تم سب مبارک باد کے مستحق ہو۔ پریس میں ان خبروں کا مکمل بلیک آؤٹ کرا دیا گیا ہے لیکن شہر کا ہر چھوٹا بڑا افسر اول خان کی زبان سے پورے واقعات سننے پر کمربستہ ہے۔ شاید وہ اسی لیے کہیں روپوش ہوگیا ہے۔"

"روپوش ہوگیا ہے؟" میں نے حیرت سے کہا۔

"جب کوئی شخص اپنے سارے ممکنہ ٹھکانوں سے غائب ہو تو اسے روپوشی ہی کہیں گے۔ اس سے رابطہ ہو تو بتانا کہ میں نے اس کی مشکلات حل کردی ہیں۔ یہ کیس براہ راست میرے محکمے کی تحویل میں آگیا ہے۔ سویلین حکام کو اس معاملے سے بالکل دور رہنے کے احکام جاری ہوچکے ہیں۔"

"میرا رابطہ ہوا تو میں بتادوں گا۔ وہ تمہیں مل جائے تو اس سے کہنا کہ مجھے فون کرلے۔"

ریسیور پر میجر غوث کا ایک جاندار قہقہہ سنائی دیا اور پھر لائن بے جان ہوگئی۔

میں ریسیور کریڈل پر رکھنے بھی نہ پایا تھا کہ اچانک ڈوربیل بج اٹھی۔

میں نے اٹھنے کا ارادہ کیا مگر مجھ سے پہلے ہی سلطان شاہ دوبارہ کمرے سے نکل کر دروازے پر پہنچ گیا۔

سلام کی آواز سے علم ہوا کہ آنے والا اول خان تھا۔ میں اس کے استقبال کے لیے اٹھ گیا۔

وہ اندر آتے ہی تھکے ہارے انداز میں صوفے پر گر گیا۔

"ایک گلاس پانی دو۔ آج میں سارا دن بھاگ کر بری طرح تھک گیا ہوں" اس نے گہرے گہرے سانس لیتے ہوئے کہا۔

سلطان شاہ اس کے لیے پانی لینے چلا گیا۔ میرے لیے اپنے تجسس اور اضطراب پر قابو پانا دشوار ہو رہا تھا۔ میں نے اس کے قریب بیٹھ کر آہستہ سے پوچھا "ریڈیو فری کوئنسی اسکینروالے قصے کا کیا بنا؟"

"تم ٹھیک کہہ رہے تھے" اس نے چونک کر کہا "وہ لوگ بہت ہی پیچیدہ اصطلاحات استعمال کر رہے تھے جو میری سمجھ سے باہر تھیں۔

تم سے رابطہ نہ ہونے کے بعد میں نے انہیں اصل صورت حال سے آگاہ کردیا۔ ان کی حتمی رائے ہے کہ فری کوئنسی معلوم کرنے والا کوئی آلہ اتنا ہلکا پھلکا اور خودکار نہیں ہوسکتا کہ ایک آدمی اسے لے کر تیزی کے ساتھ آزادانہ نقل و حرکت کرسکے۔ راس المیڈا یقینی طور پر کوئی اسپیس استعمال کر رہا ہے۔"

اول خان کے اس انکشاف نے میرے ذہن کو سُن کر کے رکھ دیا۔ وہ جو کچھ بتا رہا تھا اس سے ایک ہی نتیجہ اخذ کیا جاسکتا تھا کہ اسپیشل ٹاسک فورس کی فولادی صفوں میں ایک مرتبہ پھر شگاف پڑچکا تھا اور اس بار اس شگاف کے اُس پار راس المیڈا کا شیطانی چہرہ واضح طور پر دیکھا جاسکتا تھا۔

"اس کا مطلب ہے کہ ایس ٹی ایف کا کوئی ایجنٹ راس المیڈا کی تحویل میں چلا گیا ہے؟" میری قاسمی دیرا نے تجسسانہ لہجے میں اول خان سے سوال کیا۔

"اس بارے میں وثوق سے کوئی بات نہیں کی جا سکتی" اول خان نے سلطان شاہ کے ہاتھ سے پانی کا گلاس لے کر دیرا سے کہا "ہم کئی امکانات کی بات کر رہے ہیں۔ میں ابھی تک کسی نتیجے پر نہیں پہنچ سکا۔"

وہ نہ جانے کب سے پیاسا تھا کہ اپنی بات پوری کرنے کی بجائے گلاس منہ سے لگا کر خالی کرتا چلا گیا۔ ان چند لمحوں میں میرے ذہن میں دو صورتیں نمودار ہوئیں۔ ان واقعات کے پیش نظر پہلا امکان یہ ہو سکتا تھا کہ اسپیشل ٹاسک فورس کی مقامی تنظیم کا کوئی ترقی راس المیڈا کے ہمدردوں کے ساتھ مل گیا ہو اور اس نے فورس کا کوئی ایجنٹ ان کے حوالے کر دیا ہو جس پر راس المیڈا اول تا آخر ساری گفتگو سنتا رہا ہو اور دوسری صورت یہ ہو سکتی تھی کہ راس المیڈا کے مسکن پر واقعی کوئی ریڈیو فریکوئنسی اسکینر موجود رہا ہو۔ اس نے ہم لوگوں کے مشترکہ حملے کا تذکرہ ہوتے ہی اپنے اس حساس آلے کے ذریعے سراغ لگا لیا ہو کہ اس کے دشمن کس ریڈیو فریکوئنسی پر ہدایات اور معلومات کا تبادلہ کر رہے ہیں اور پھر اس نے اسی فریکوئنسی پر کام کرنے والے کسی چلتے پھرتے ایجنٹ کے ذریعے ہماری گفتگو میں مخل انداز ہونے کا فیصلہ کر لیا ہو۔ دوسرا امکان ایس ٹی ایف میں کسی غدار کی موجودگی کی واضح نفی کرتا تھا۔

پانی کا گلاس خالی کرنے کے بعد اول خان نے اپنی بات کا سلسلہ جوڑتے ہوئے کہا "ایک بات طے ہو گئی ہے کہ ابھی تک کوئی اتنا ہلکا پھلکا ریڈیو فریکوئنسی اسکینر ایجاد نہیں ہوا ہے جسے کوئی شخص ایک منی آلے کے طور پر اپنے ساتھ لے کر گھومتا پھرے۔ اگر راس المیڈا اپنے اسکینر پر بات کر رہا ہو تو چھت سے بجلی کا [illegible] میں تعطل کے وقت اس کی باتوں میں کچھ نہ کچھ خلل ضرور آنا چاہیے تھا۔"

دیرا اس کی بات مکمل ہونے سے پہلے ہی مضطربانہ لب و لہجے میں بول پڑی "اس کا مطلب ہے کہ وہ اسپیشل ٹاسک فورس کا کوئی ایجنٹ حاصل کر چکا ہے؟"

"نہیں، میں نے اس بارے میں اپنا پورا اطمینان کر لیا ہے" اس نے کہا "فورس کے لیے ایس آر سیون تھری فور تھرم کے کل چالیس ایجنٹس درآمد کیے گئے تھے اور اب سے ایک گھنٹے پہلے تک یہ پوری تعداد ایس ٹی ایف کے مختلف یونٹوں کی تحویل میں موجود تھی۔ ان میں سے نو ایجنٹس اسٹیشن فورس کے پاس تھے اور یہ تعداد اس وقت بھی پوری ہے۔ مجھے خوشی ہے کہ میرے کسی آدمی کی غداری کا شبہ اب بے بنیاد ثابت ہو چکا ہے۔"

"پھر تمہارے سوا اطلاعاتی نظام میں راس المیڈا کیسے مداخلت کر رہا تھا؟" سلطان شاہ نے پوچھا۔

"اس نے اپنے اسکینر پر ہماری آپریٹنگ فریکوئنسی کا سراغ لگایا اور پھر اسی رینج کے کسی ایجنٹ پر ہماری گفتگو میں مداخلت شروع کر دی۔ یہ اس پوری پہیلی کا آسان ترین حل ہے۔" اس نے کہا۔

دیرا کے ہونٹوں پر زہریلی مسکراہٹ نمودار ہو گئی۔ اس نے کہا "اگر میری یادداشت دھوکا نہیں دے رہی تو ایس آر سیون تھری فور امریکا ہی کے بنے ہوئے ہیں۔ بدقسمتی سے وہ میرا وطن ہے اور میں اپنے مکار ہم وطنوں کو بہت اچھی طرح پہچانتی ہوں۔ وہ [illegible] ملکوں کو مدد دے رہے ہوں یا ان سے تجارت کر رہے ہوں، ہر وقت ان کے حلقوم پر اپنی انگلی رکھے رہتے ہیں۔ انہوں نے کسی فوجی یا نیم فوجی معاہدے کے تحت چالیس ایس آر سیون تھری فور تھرم کو بھیجے ہوں گے تو ساتھ اپنے کرنل یا فوجی اتاشی کو بھی بھیجے ہوں گے تاکہ وہ خفیہ طور پر ان آلات کے استعمال کی نگرانی کرتے رہیں اور اب وہی خفیہ ایجنٹ راس المیڈا کی مدد کر رہے ہوں گے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہی ہو" اول خان نے اعتراف کیا "ہم نے ایک مدت تک ان سے فریب کھائے ہیں لیکن اب ہم بھی ہوشیار ہو گئے ہیں۔ وہ ان آلات کو جس فریکوئنسی پر سیٹ کر کے بھیجتے ہیں، ہم استعمال سے پہلے اسے بدل دیتے ہیں۔ یہ صرف ایس ٹی ایف کا معاملہ نہیں ہے، پورے مواصلاتی نظام میں یہ حکمت عملی اختیار کی جاتی ہے ورنہ کسی بھی شعبے میں ہماری رازداری برقرار نہیں رہ سکتی۔"

"یہ بہت اچھی بات ہے کہ تمہارے ذمہ دار اہل کار ہماری فوجی ترجیحات پر ہر وقت نگاہ رکھتے ہیں۔" سلطان شاہ دیرا کے چہرے پر نظریں جما کے قدرے استہزائیہ لہجے میں بولا "لیکن میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ تم امریکا اور اس کے سازشی فتنوں کے بارے میں اتنے وثوق سے دعوے کیسے کر لیتی ہو؟ بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے امریکا کے مقتدر حکام تم سے مشورہ کر کے اپنی ساری حکمت عملیاں مرتب کرتے ہیں۔"

"تم میری باتوں پر بلاوجہ شک کر رہے ہو" دیرا نے نرمی سے کہا "موجودہ حالات کو تو چھوڑ ہی دو، میں نے بھی اپنی زندگی میں کبھی یہ دعویٰ نہیں کیا کہ میں امریکن پالیسیوں میں کوئی عمل دخل رکھتی ہوں۔ ساری بات اس فوجی اور سیاسی جن کی نفسیات کو سمجھنے کی ہے۔ میں اپنے ہم وطنوں کی ذہنیت کو اچھی طرح سمجھتی ہوں اور اسی لیے ان کے بارے میں کھلی کھلی باتیں کہہ ڈالتی ہوں جو حقیقت سے بہت قریب ہوتی ہیں۔ شاید تمہیں یہ جان کر حیرت ہو کہ پچھلے چند برسوں میں امریکا میں عالمی حکمرانی کا ایک نیا تصور انگڑائیاں لینے لگا ہے۔ اب واشنگٹن میں بیٹھا ہوا ہر طاقتور سرکاری اہلکار یہ سمجھنے لگا ہے کہ وہ امریکن ٹیکس دہندگان کا خادم ہونے کے ساتھ ساتھ پوری دنیا کا مخدوم ہے اور دنیا کے نقشے پر موجود

کسی بھی ملک کو اپنے اشاروں پر نچانے کا مکمل اختیار رکھتا ہے۔ وہ برابری کے بجائے دوسروں سے اپنی برتری کے پیش نظر معاملات طے کرتے ہیں۔"

"تم بلاوجہ سیاست میں ٹانگ اڑا رہی ہو" میں نے ناخوشگوار لہجے میں ریا کو ٹوکا "اس وقت ہمارا مسئلہ راس البیڈا ہے۔ ہمیں اپنی ساری توجہ اسی پر مرکوز رکھنی چاہیے۔"

"راس البیڈا آسمان سے نہیں ٹپکا، وہ ان حالات کی پیداوار ہے جن پر میں روشنی ڈال رہی تھی۔"

"ٹھیک کہہ رہی ہو" سلطان شاہ نے سہلا کر تعجبی لہجے میں تبصرہ کیا "مگر تم اس پر روشنی نہ ڈالتیں تو گہرے اندھیرے کی وجہ سے ہمیں کچھ بھی معلوم نہیں ہو سکتا تھا۔ اول خان راس البیڈا کے بجائے مائیکل جیکسن کے پیچھے ہو لیتا اور راس البیڈا اندھیرے میں چھپا رہ جاتا۔"

"تم دونوں تھوڑی دیر کے لیے اپنی زبانیں بند رکھو" میں نے تلخی سے انہیں ڈانٹا "خاموش نہیں بیٹھ سکتے تو یہاں سے چلے جاؤ۔ میں اول خان سے کچھ اہم باتیں معلوم کرنا چاہتا ہوں۔"

میری برہمی پر غزالہ بے اختیار مسکرانے لگی۔ ریا نے مجھے کینہ توز نظروں سے گھورا لیکن زبان سے کچھ نہیں بولی۔

"رات جس عمارت میں راس البیڈا سے ہمارا تصادم ہوا، وہ فریڈم لاج کہلاتی ہے اور پچھلے تین برس سے ریکی مارٹن نامی ایک امریکن کے تصرف میں ہے۔ اس نے وہ عمارت کرائے پر لی ہوئی تھی اور ہر سال مالک مکان سے معاہدے کی باقاعدہ تجدید کر رہا ہے" اول خان نے قدرے توقف کے بعد بتایا۔

"ایک غیر ملکی کو شہر میں اتنی بڑی عمارت کی کیا ضرورت تھی؟ اس نے کرائے داری کے معاہدے میں اس عمارت کا کوئی نہ کوئی مصرف تو ظاہر کیا ہی ہوگا" میں نے کہا۔

اول خان نے ایک گہرا سانس لے کر وضاحت کرتے ہوئے بتایا "وہ مقامیوں کے تعاون سے کوئی رفاہی ادارہ قائم کرنا چاہتا تھا۔ عمارت کو رہائش کے ساتھ اس رفاہی ادارے کے دفتر کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا تھا۔"

"مجرمانہ مقاصد کی آڑ کے لیے اس سے بہتر عذر ہو ہی نہیں سکتا تھا" غزالہ نے تبصرہ کیا "رفاہی ادارے کی آڑ میں وہاں ہر طبقے کے لوگوں کی آمد و رفت کو تحفظ حاصل رہا ہوگا۔"

"بظاہر ریکی مارٹن وہاں کرائے دار تھا لیکن اس نے خطیر رقم خرچ کر کے اس مکان میں بہت سی تبدیلیاں کرائی تھیں۔ ان ہی میں [illegible] کا اضافہ کیا جانا اور خودکار مشینری کی تنصیب بھی شامل ہے۔"

"لیکن وہ ہے کہاں؟" میں نے اول خان سے پوچھا "وہ ہاتھ آ جائے تو ہمیں اپنے بہت سے سوالات کے جواب مل سکتے ہیں۔"

"حیرت کی بات ہے کہ وہ تین سال سے یہاں موجود تھا اور اس کی سرگرمیاں بھی جاری رہی ہوں گی مگر وہ ہم سب کی نگاہوں سے اس طرح اوجھل تھا کہ کسی کو اس کے وجود کی بھنک تک نہیں مل سکی۔"

"فریڈم لاج میں مرنے والوں میں ریکی مارٹن بھی شامل تھا" اول خان نے انکشاف کیا "اغوا شدہ قیدیوں اور چار لاشوں کے علاوہ تم دو زخمیوں کے بارے میں بھی سن چکے تھے۔ ایک جلی ہوئی لاش بھی وہاں پائی گئی تھی۔ مکان کی چھت پر دو سفید فاموں اور ایک مقامی کی لاش پڑی ہوئی تھی۔ ان تینوں کی پیشانیوں کو گولی کا نشانہ بنایا گیا تھا۔ یہ تینوں شاید راس البیڈا کے بارے میں بہت کچھ جانتے تھے اس لیے اس نے فرار ہوتے ہوئے ان تینوں کو خود ہی ختم کر دیا۔ ان ہی میں سے ایک گورے کو ریکی مارٹن کی حیثیت سے شناخت کیا گیا ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ ریکی مارٹن ہی بلیک ہاک رہا ہوگا" ریا نے تبصرہ کیا۔

"ریکی مارٹن وائٹ ہاک بھی ہو سکتا ہے۔ بلیک ہاک براہ راست راس البیڈا کو جواب دہ تھا۔ وہ تجی مراد والے بنگلے میں رہ رہا تھا اور میں نے اسے وہیں گھیرا تھا۔ میرا اندازہ ہے کہ ریکی مارٹن شروع ہی سے فریڈم لاج سنبھال رہا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ میرے ہاتھوں مرنے والا گورے ہاک بھی اسی کے ساتھ رہتا ہو" میں نے کہا۔

"کسی کے کہیں بھی آنے جانے سے کوئی فرق نہیں پڑتا" اول خان نے کہا "ہو سکتا ہے کہ بلیک ہاک صرف کسی خاص مشن کی تکمیل کے لیے تجی مراد کی کوٹھی میں منتقل ہوا ہو۔ اہم بات یہ ہے کہ راس البیڈا کو خود ہی اپنے دو قابل اعتماد ساتھیوں کو ختم کرنا پڑا اور اب وہ عملاً تنہا ہو کر رہ گیا ہے۔"

"تنہا نہیں ہوا" میں نے جواب دیا "تم بھول رہے ہو کہ اسے امریکن قونصل خانے کی پشت پناہی بھی حاصل ہے۔"

"ان کی مدد لینے کے لیے اسے رازداری ترک کرنا ہوگا" سلطان شاہ بولا۔

"ہم نے راس البیڈا کی سرکوبی کے لیے پورا منصوبہ بنا لیا تھا" اول خان نے اچانک جھرجھری لے کر کہا "لیکن کل رات مجھے خیال آیا کہ اس کی پناہ گاہ کوئی سفارتی عمارت ثابت ہوئی تو ایک کہرام برپا ہو جائے گا۔ خدا کا شکر ہے کہ فریڈم لاج کا قونصل خانے والوں سے کوئی تعلق سامنے نہیں آیا۔"

راس البیڈا فریڈم لاج میں آٹھ لاشیں اور تین قیدی چھوڑ کر اپنے زخموں کو چاٹتا ہوا فرار ہوا تھا۔ وہ بلاشبہ ایک بہت بڑا واقعہ تھا اور میجر غوث کی مداخلت کے بغیر اسے پریس میں آنے سے نہیں روکا جا سکتا تھا۔ اول خان نے بتایا کہ فریڈم لاج میں متعدد کمپیوٹروں کے ساتھ ساتھ بہت سا جدید مواصلاتی ساز و سامان بھی موجود تھا جس کا بیشتر حصہ راس البیڈا کی لگائی ہوئی آگ کا ایندھن

بن گیا لیکن وہ کمرا محفوظ رہا جہاں سے ہتھیاروں وغیرہ کی ایک بڑی کھیپ برآمد ہوئی۔ اس میں جس میں خودکار رائفلوں اور چار بڑے راکٹ لانچرز کے علاوہ اندھیرے میں دور تک دیکھنے والی انفراریڈ دوربینوں کا ایک کریٹ، گولیوں اور میگزین کا انبار اور ڈائنامائٹ اسٹکس کا ذخیرہ شامل تھا۔ ہمارے مقابلے کے لیے فریڈم لاج کے مکین جو ہتھیار استعمال کر رہے تھے وہ اس ذخیرے کے علاوہ تھے۔

میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ ریگی مارٹن کن مقاصد کے تحت تین برس سے فریڈم لاج میں مقیم تھا؟ وہ لوگ وہاں کیا کر رہے تھے؟ ان کی سرگرمیوں کی کیا نوعیت تھی اور وہاں ہتھیاروں وغیرہ کا ذخیرہ کیوں موجود تھا؟

میرے ان سوالات نے سب ہی کو الجھا دیا۔ راس ایلیڈا کا نام کے ٹائیگن مشن کے حوالے کے ساتھ اچانک ہی ہمارے سامنے آیا تھا۔ کے ٹائیگن نامی منصوبے کی ہماری آنکھ مچولی میں ہمیں کسی بھی موقع پر یہ اندازہ نہیں ہوسکا تھا کہ اس کے ساتھ کوئی منظم تنظیم بھی رہی ہوگی۔ اس وقت لے دے کر بس ایلین یسفریال ہمارے سامنے تھا جو مقامی غنڈوں کے سہارے راس ایلیڈا کی معاونت کر رہا تھا لیکن کے ٹائیگن کا بھیانک منصوبہ ناکام ہوتے ہی راس ایلیڈا نے ایک دم اپنی کینچلی بدل لی تھی اور ایک بالکل ہی نئے روپ میں ہمارے سامنے آیا تھا۔

ہم پانچوں اس بارے میں کافی دیر تک مغز زنی کرتے رہے پھر اس نتیجے پر پہنچے کہ راس ایلیڈا ابتدا میں ایلین اور بیجر سے کام لیتا رہا پھر اس کی اعانت کے لیے گیری ہارٹ اور جیف لر بھی میدانِ عمل میں آگئے لیکن ایلین اور بیجر اپنی بدقسمتی سے ہمارے چنگل میں پھنس گئے۔ بیجر مارا گیا، ایلین بری طرح زخمی ہونے کے بعد چل بسا۔ اس موقع پر راس ایلیڈا بھی بال بال بچا اور زخمی ہونے کے بعد موقع سے فرار ہونے میں کامیاب ہوگیا۔ ایلین کی اس کمین گاہ پر جشن میں جو لوگ جمع ہوئے تھے وہ غالباً فریڈم لاج ہی کے مکین تھے۔ مقامیوں اور غیر ملکیوں کے اس ملے جلے بدمست ہجوم نے ایلین کی کمین گاہ پر ڈیبرا کی ایسی تذلیل کی تھی کہ وہ عارضی طور پر اپنا ذہنی توازن کھو کر سکتے کا شکار ہوگئی تھی۔

جب راس ایلیڈا ہر طرف سے خطا ہونے لگا تو غالباً امریکن قونصل خانے نے ریگی مارٹن اور اس کے دو ساتھیوں کی خدمات راس ایلیڈا کے سپرد کر دیں۔ ظاہری طور پر وہ تینوں اپنے قونصل خانے کے ایجنٹ تھے جو اپنے سفارتی رابطوں سے بالکل الگ تھلگ ہوکر برسوں سے فریڈم لاج میں اپنی گھناؤنی سازشوں کو پروان چڑھا رہے تھے۔

فریڈم لاج سے اسپیشل ٹاسک فورس یا ملٹری سیکرٹ سروس والوں کو کوئی ایسا ریکارڈ نہیں مل سکا تھا جس سے ان کی سرگرمیوں اور مقاصد پر روشنی پڑتی ہو لیکن وہاں موجود ہتھیاروں وغیرہ کی بنا پر یہ اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ فریڈم لاج والے غیر سفارتی گروپ ورانہ انداز میں پاکستان میں دہشت گرد اور تخریبی عناصر کی سرپرستی کر کے امن و امان کو تباہ کرنے کا کام کر رہے تھے۔ ہتھیاروں سے بھری ہوئی الحمید نامی لانچ کے پکڑے جانے کے بعد پہلے بھی امریکنوں کے اس قسم کے عزائم کی نشاندہی ہوچکی تھی۔

اس وقت ان کے رابطے بھی سامنے آگئے تھے۔ وہ بھارتی ایجنٹوں کے ذریعے غیر قانونی ہتھیار اندرون سندھ پھیلے ہوئے ڈاکوؤں اور دہشت گردوں میں پھیلا کر انہیں سلامتی فورسز کے خلاف صف آرا کرانا چاہتے تھے۔

راس ایلیڈا کا کے ٹائیگن نامی منصوبہ ناکام ہونے کے ساتھ ساتھ فریڈم لاج کا فتنہ بھی بڑی حد تک مٹ گیا تھا۔ ان دنوں راس ایلیڈا کے ستارے ہی گردش میں آئے ہوئے تھے کہ اس کی نحوست کا سایہ اس کے حلیفوں کی بربادی کا سبب بن رہا تھا۔ اپنے آدمیوں کو کھو دینے کے بعد اس نے فریڈم لاج کے مضبوط قلعے میں پناہ لی تو وہ بھی تباہ ہوگیا۔ اس کے مکین ہلاک یا گرفتار ہوچکے تھے مگر فکرمندی کی بات یہ تھی کہ راس ایلیڈا زندہ اور آزاد تھا۔

"ان پے در پے ناکامیوں کے بعد وہ یہاں سے فرار کی راہ بھی اختیار کر سکتا ہے" وہ بحث سمیٹنے کے بعد سلطان شاہ نے پُرامید لہجے میں اپنی رائے ظاہر کی۔

"اس بات میں کوئی شبہ نہیں کہ وہ ایک ایک کر کے اپنے تمام ہی ٹھکانوں سے محروم ہوچکا ہے" اول خان نے اس کی تائید کرتے ہوئے کہا "لیکن وہ بہت ڈھیٹ اور ضدی قسم کا معلوم ہوتا ہے۔ اتنی آسانی سے میدان چھوڑ کر نہیں بھاگے گا۔ اس نے اب اپنے آقاؤں سے مدد طلب کی ہوگی۔"

"وہ پاکستان سے بہت زیادہ ناخوش ہیں۔ دل کھول کر اس کی مدد کریں گے" زریاب بول پڑی۔

اچانک ہی مجھے راس ایلیڈا کے ہیلی کاپٹر کا خیال آگیا اور میں نے اول خان سے سوال کر ڈالا "یہ بات تو طے ہے کہ ہیلی کاپٹر پرزوں کی صورت میں فریڈم لاج کی چھت پر لا کر جوڑا گیا اور پھر ترپالوں وغیرہ میں چھپایا گیا لیکن فریڈم لاج سے پرواز کرنے کے بعد وہ اتنی آسانی سے کہیں غائب نہیں ہوسکتا تھا۔ کوشش کی جائے تو پتا لگایا جا سکتا ہے کہ کل رات راس ایلیڈا نے کہاں پناہ لی ہے۔"

"کسی کو اتنا ہوش نہیں تھا کہ اس بارے میں سوچتا" اول خان نے ایمان داری سے کہا "راس ایلیڈا نے اسے کسی ویرانے میں چھوڑنے کی حماقت نہیں کی ہوگی بلکہ اسے قونصل خانے کے اسی وسیع گیراج میں اتارا ہوگا جہاں پچھلی دفعہ ایمبولینس چھپائی گئی تھی۔ وہاں کوئی مقامی اہل کار داخل نہیں ہوسکتا۔ میرا خیال ہے کہ اب اس کے پیچھے سر کھپانا بے سود ہے۔"

"یہ ٹھیک کہا مگر اب میرے اعصاب پر بھی مراد سوار ہو رہا ہے" میں نے سرد لہجے میں کہا۔

"ہو سکتا ہے تو میں بھول ہی بیٹھا تھا۔ وہ جلد ہی کے ویران مکان کے تہہ خانے میں اپنی آزادی کا انتظار کر رہا ہو گا" میرے یاد دلانے پر اول خان اپنی پیشانی پر ہاتھ مار کے بے ساختہ بولا "تمہارے مشورے کے مطابق میں نے اسے بے ہوشی کی حالت میں اپنے دو آدمیوں کے ساتھ نارووال کے گھر کے لیے روانہ کر دیا تھا۔"

"لیکن وہ بدکار اور قابلِ نفرت شخص تمہیں کیوں یاد آیا؟" سلطان شاہ نے مجھ سے پوچھا۔

"وہ ایک جانا پہچانا سیاسی لیڈر ہے" میں نے اسی سرد لہجے میں کہا "اپنی منافقت کے سہارے اس نے اپنے حامیوں کا ایک قابلِ ذکر حلقہ بنایا ہوا ہے۔ وہ اقتدار کا اس قدر بھوکا ہے کہ ہیروئن کی تجارت سے کمائی ہوئی دولت کے سہارے منتخب ہو کر جلد از جلد اقتدار کے ایوانوں میں پہنچ جانا چاہتا ہے۔ اسی جیسے قوم فروش لوگوں نے راس البیڈا جیسے سازشیوں کو یہاں پہنچنے کے لیے سازگار فضا فراہم کی ہوئی ہے۔ سانپ نکل گیا ہے مگر میں اس بل کو تباہ کر دوں گا۔ تخی مراد کو مرنا ہو گا تاکہ اس کے انجام سے یہ سارے غدار عبرت حاصل کر سکیں۔"

"اسے مارنا تو شاید اس وقت دنیا کا آسان ترین کام ثابت ہوگا۔ قید میں موجود دشمن کو مارنے کے بارے میں تمہاری فکرمندی میری سمجھ سے باہر ہے" سلطان شاہ بولا۔

"میں بھی جانتا ہوں کہ اب وہ ایک گولی کا مہمان ہے" میں نے زہرخند کے ساتھ کہا "مگر میں اسے اتنے سہل انجام کا حق دار نہیں سمجھتا۔ ہو سکتا ہے کہ اس کی موت اپنے حلیف کے ہاتھوں ہو تو دوسروں کو کچھ عبرت حاصل ہو سکے۔"

"تم اس کے بارے میں کیا سوچ رہے ہو؟" اول خان نے بے چینی سے پوچھا۔

"ہم نے اس سے آزادی کا وعدہ کیا ہے۔ کل اسے آزادی مل جانی چاہیے۔"

"تم ابھی ہوائی باتیں کر رہے ہو۔ ایک بار وہ نکل گیا تو دوبارہ اتنی آسانی سے ہمارے ہاتھ نہیں آئے گا۔ وہ جس اثر و رسوخ کا مالک ہے تم جانتے ہی ہو۔ اس کی شکایت پر شہر کی پوری انتظامیہ اس کی حفاظت کے لیے حرکت میں آجائے گی۔ ابھی تک تاوان کی وجہ سے یہ قصہ دبا ہوا ہے..."

میں نے کچھ دیر بعد بھرے سگریٹ کے چند گہرے کش لیے پھر کہا "فریڈم لاج کے بارے میں آج اخبارات کو ایک مختصر مگر سنسنی خیز خبر جاری کرا دو کہ ملک کے نامور سیاسی رہنما تخی مراد کی نشان دہی پر مقامی حکام نے بین الاقوامی دہشت گردوں کی ایک خفیہ پناہ گاہ پر چھاپا مار کر بھاری مقدار میں اسلحہ برآمد کیا ہے۔"

"یہ خبر معاملات کو الجھا دے گی۔ ایک طرف تخی مراد کی گمشدگی کے بارے میں اغوا برائے تاوان کا تاثر پیدا کیا گیا ہے اب اس کی نشان دہی پر چھاپے کی خبر جاری کی گئی تو تخی مراد کے اغوا کی ذمے داری کسی نہ کسی ایجنسی پر آجائے گی۔ میجر غوث بھی یہ ذمے داری لینے پر آمادہ نہیں ہوگا۔"

"اور پھر وہ خبر دیکھ کر تخی مراد سمجھ لے گا کہ تم پاکستان کی سرکاری ایجنسیوں کے لیے کام کر رہے ہو" سلطان شاہ نے اول خان کا ساتھ دیتے ہوئے اضافہ کیا۔

"کھیل میں شریک ہر اہم فریق اب میرے اصل کردار سے باخبر ہو چکا ہے" میں نے بے پروائی سے کہا "تخی مراد کے جان لینے سے کوئی فرق نہیں پڑے گا مگر اغوا کی ذمے داری والی بات قابلِ فہم ہے۔ میں کوئی نئی الجھن کھڑی کیے بغیر صرف اتنا چاہتا ہوں کہ تخی مراد کو رہا کرنے سے پہلے یہ بات راس البیڈا کو ذہن نشین کرا دی جائے کہ فریڈم لاج میں اس کی بربادی تخی مراد کی مخبری کی بنا پر ہوئی ہے۔"

"اوہ اب میں سمجھا" اول خان اپنے ہونٹوں کو دائرے کی شکل میں سکیڑ کر تحیر سے بولا "تم تخی مراد کو اپنا چارا بنانا چاہتے ہو۔ راس البیڈا اس کا رخ کرے گا اور تم اسے پکڑ لو گے۔"

"یہ اتنا آسان نہیں ہے۔ رازداری کی خاطر راس البیڈا اسے معاف کر گزرے تو اور بات ہے ورنہ وہ تخی مراد کی زندگی کے خاتمے کے لیے کرائے کے کسی فرد کو بھی استعمال کر سکتا ہے" میں نے کہا۔

"خبر جاری کرنے میں ایک اور خطرہ بھی پوشیدہ ہے" غزالہ نے آہستگی سے کہا۔ وہ ابتدا ہی سے پوری گفتگو بہت غور سے سن رہی تھی۔ اس نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا "آزادی پانے کے بعد تخی مراد وہ خبر دیکھتے ہی گھبرا جائے گا کہ اس کے سارے راز آپ کے ذریعے سرکاری ایجنسیوں تک پہنچ گئے ہیں یا پہنچ سکتے ہیں۔ اپنی سلامتی کو خطرے میں پا کر اگر وہ فوراً ہی ملک سے فرار ہو گیا تو ہم سب ہاتھ ملتے رہ جائیں گے۔"

"پھر کوئی اور تجویز سوچنی پڑے گی" ان لوگوں کی باتوں نے مجھے فکرمند کر دیا۔

"وہ ایس ٹی ایف کا ایریل نہیں تو اسی فریکوئنسی پر کوئی اور ٹرانسمیٹر استعمال کر رہا ہے" غزالہ نے پھر کہا "آپ راس البیڈا کو براہِ راست مخاطب کیوں نہیں کرتے۔ وہ اپنی خفت مٹانے کے لیے لاف و گزاف ضرور کرے گا۔ آپ باتوں ہی باتوں میں اسے بتا دیں کہ تخی مراد نے فریڈم لاج کی نشان دہی کی تھی۔"

غزالہ کی اس سیدھی سی تجویز پر سب ہی خوشی سے اچھل پڑے۔

"اس وقت تم بہت دور کی کوڑی لائی ہو" میں نے ستائشی لہجے میں کہا "اپنے چچا زاد بھائی ولی داد کو تخی مراد نے ہلاک کیا۔ تمہاری تجویز پر عمل کرنے کی صورت میں کسی کے لیے کوئی دشواری پیدا نہیں ہوگی اور تخی مراد راس البیڈا کے ہاتھوں مارا جائے گا۔ ہمارا مقصد رہا اور رہا تو ہم راس البیڈا کا کوئی نیا سراغ حاصل کر لیں

گے۔"

"فرزانہ بہت کم بولتی ہے لیکن ہماری باتوں میں جب بھی دخل دیتی ہے کوئی چونکا دینے والا نکتہ لاتی ہے۔" وہ فقرے ادا کرتے ہوئے سلطان سکندر کی باچھیں کھلی جا رہی تھیں۔

"مجھے خوشی ہے کہ فرزانہ ہماری باتیں سنتی ہی نہیں، ان پر غور بھی کرتی رہتی ہے۔" اول خان نے کہا۔

"اس سے پہلے کہ میرا دماغ خراب کر دیا جائے، مجھے یہاں سے اٹھ جانا چاہیے۔" فرزانہ نے انکسار سے ہنستے ہوئے اپنی جگہ چھوڑ کر اٹھنا چاہا مگر ویرا نے ہاتھ پکڑ کر اسے دوبارہ اس کی جگہ پر بٹھا دیا۔

ایس ٹی ایف کا ایک ایئرفون پچھلی رات سے ہماری تحویل میں تھا۔ سلطان سکندر میری خواب گاہ سے وہ ایئرفون لینے گیا اور پھر انتہائی جوش کے عالم میں دوڑتا ہوا واپس آیا۔ ایئرفون اس کے ہاتھ میں تھا اور اس پر کسی کال اِن آنے کا مخصوص اشارہ موصول ہو رہا تھا۔

"میں نے اسے ہاتھ لگایا ہی تھا کہ کال سگنل آنے لگا۔" یہ کہتے ہوئے اس نے ایئرفون آن کر کے میری طرف بڑھا دیا۔

"راس کالنگ فاروقی!" ایئرفون کے ریسیور پر راس البیڈا کی مخصوص آواز سن کر میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔

"بات کرو!" اول خان نے اضطراری انداز میں مجھے ٹہوکا دے کر کہا۔

"یہ بہترین موقع ہے۔" ویرا بھی بول پڑی۔ "وہ خود ہی تمہارے دام میں آ رہا ہے۔"

ایئرفون پر قدرے وقفے کے بعد راس البیڈا کا پیغام دوبارہ سنائی دیا۔ اس بار وقفہ ہوتے ہی میں نے بٹن دبا کر کہا "کیا بات ہے؟ میں فاروقی بول رہا ہوں۔" میرا فقرہ مکمل تھا اس لیے میں نے بھی راس البیڈا کی طرح کال اوور کرنے کی رسمی ضرورت محسوس نہیں کی۔ ایسے اسلحی آلات پر دو تجربے کار آدمی بات کر رہے ہوں تو وہ فقروں سے خود ہی اندازہ کر لیتے ہیں کہ دوسری طرف کی بات پوری ہونے کے بعد انہیں کب بولنا چاہیے۔

"اب میں تم سے کھل کر بات کر سکتا ہوں۔" راس البیڈا بولا۔ "کیونکہ میرے آس پاس ایسا کوئی فرد موجود نہیں ہے جسے تم اپنی زہریلی باتوں سے گمراہ کر سکو۔"

"گمراہ میں نہیں تم کرتے ہو۔ میں تمہارے آدمیوں کے خون کا پیاسا ہوں لیکن تم نے بلیک ہاک اور وائٹ ہاک کے ساتھ جو منافقانہ سلوک کیا ہے اس نے مجھے لرزا دیا ہے۔"

"وہ حلق کاٹنے کی لڑائی تھی۔ میں انہیں زندہ چھوڑ دیتا تو وہ تمہارے قیدی بن جاتے۔ جیفرے کے معاملے میں میں تمہاری بے رحمانہ حرکتوں سے واقف ہو چکا ہوں۔ وہ میرا قابل فرد تھا۔ جب وہ تمہارے سامنے اپنی زبان بند نہیں رکھ سکا تو دوسرے لوگ کسی گنتی میں نہیں تھے۔ میں جیفرے کی اگلی ہوئی باتوں کے زخم ابھی تک سہہ رہا ہوں۔ میں کوئی نیا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔ وہ زندہ رہتے تو میرے بہت سے راستے مسدود ہو کر رہ جاتے۔"

"تمہارے راستے مسدود ہو چکے ہیں۔ بہت جلد تم خود کو میرے روبرو پاؤ گے۔"

"مجھے حیرت ہے کہ تم نے ان دونوں کو کیسے پہچان لیا؟" راس البیڈا کی آواز تحیر زدہ تھی۔ "وہ کبھی بھی تمہارے سامنے نہیں آئے تھے۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہ صرف تمہاری قیاس آرائی تھی۔"

میں نے ایک ہلکا سا قہقہہ لگا کے کہا "اگر وہ میری قیاس آرائی تھی تو اب تم اس کی تصدیق کر چکے ہو۔ تمہاری معلومات کے لیے میں یہ ضرور بتانا چاہتا ہوں کہ تمہارے کے نائن نامی منصوبے کا سراغ ملنے کے بعد میں نے اینجس کے مکان میں اپنی انفراریڈ دوربین سے اندھیرے میں بھی تمہارے آدمیوں کو دیکھ لیا تھا اور اسی وجہ سے گرے ہاک وہاں مارا گیا تھا۔ میں تمہارے ساتھ تمہارے ہی معیار کی لڑائی لڑ رہا ہوں۔"

"میں یہی جاننا چاہتا ہوں کہ تم میری راہ میں روڑے کیوں اٹکا رہے ہو؟"

"یہ میری ہابی ہے۔ ہتھیار ڈال دو ورنہ کسی بھیانک انجام کا سامنا کرنے کی تیاری کر لو کیونکہ ایک ایک کر کے تمہارے سارے مہرے ٹوٹتے جا رہے ہیں۔ تم نے دیکھ لیا کہ فریڈم لاج جیسا قلعہ بھی میری دسترس سے نہیں بچ سکا۔"

"میں واقعات کی کڑیاں یکجا کر رہا ہوں۔ علی مراد کو کسی نے تاوان کے لیے اغوا کیا ہوا ہے۔ پورے شہر میں صرف وہ جانتا تھا کہ فریڈم لاج سے میرا کوئی تعلق ہے۔ کیا وہ تمہارے قبضے میں ہے؟"

وہ خود ہی میرے جال میں پھنس رہا تھا۔ میں نے خوش دلی کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا "تم جیسے مکار دشمن کا مقابلہ کر کے مجھے ہمیشہ لطف آتا ہے۔ خوشی کی بات ہے کہ بعض باتیں تم خود ہی سمجھ لیتے ہو۔ میں غیر ضروری خون خرابے سے ہمیشہ ہی پرہیز کرتا ہوں۔ جیفرے سے کام کی باتیں معلوم کر کے میں نے ایمان داری سے اسے رہا کر دیا تھا۔ اب علی مراد کو بھی آزادی مل جائے گی۔ میرا خیال ہے کہ تم اسے نہیں روکو گے۔"

"اپنے فیصلوں کے لیے میں تمہارے مشوروں کا محتاج نہیں ہوں۔" اس کا سرد لہجہ قدرے سخت ہو گیا۔

"تو پھر تم نے مجھ سے کس لیے رابطہ کیا ہے؟" میں نے اس کا مضحکہ اڑاتے ہوئے پوچھا۔

"سنو اور کان کھول کر سنو کہ اسپیشل ٹاسک فورس کا وجود اب کوئی راز نہیں رہا ہے۔" وہ کہہ رہا تھا۔ "پاکستان کی حکومت لاکھ انکار کرتی رہے لیکن البرٹو ولیمسا نے اپنی جان پر کھیل کر اس بھیانک فورس کے سارے کارنامے دنیا بھر میں پھیلا دیے ہیں۔

ایڈورڈ ملیسا نے ظفر کے روپ میں تمہارے لیے بھی بہت کچھ کیا تھا۔ اب اس بات میں کوئی شبہ نہیں رہا ہے کہ تم اسپیشل ٹاسک فورس کے ممبر بن چکے ہو۔ میں تمہیں اس ذلت سے نکال کر عزت اور کوئی مقام دلوا سکتا ہوں۔"

"اپنی عزت اور ذلت کی سند کے لیے مجھے تمہارے کسی ہم وطن کی رائے کی ضرورت نہیں۔ مجھے معلوم ہے کہ تم دو منہ والے سانپ ہو۔ ایک سرے پر راس البدا ہو اور دوسرے پر رازقی ازرک۔ تمہارے ان دونوں دہانوں میں زہریلی زبانیں ہیں جو کسی بھی حالت میں سچ نہیں اگل سکتیں۔"

"تم اسی طرح لڑتے لڑتے ایک دن مر جاؤ گے اور کوئی تمہارا نام تک لینا گوارا نہیں کرے گا۔ میں ادا گون کا قائل نہیں ہوں۔ ہر انسان کو صرف ایک بار زندگی ملتی ہے جسے احترام اور عزت سے گزارنا چاہیے۔ میری بات مان لو تو تمہیں امریکا کی شہریت اور تمہارے من پسند کاروبار کی ضمانت مل سکتی ہے۔"

"مجھے اپنے وطن کی مٹی تمہارے ملک کے سونے سے ہزاروں گنا زیادہ عزیز ہے۔"

"پھر مجھے تم کو اسی مٹی میں ملانا پڑے گا۔" اس کی آواز قہربار ہوگئی "یہ آخری موقع تھا جو تم گنوا رہے ہو۔ ابھی تک میں دوسرے کاموں میں الجھ کر تمہیں ڈھیل دے رہا تھا مگر اب میری پوری توجہ تم پر مرکوز رہے گی۔"

"تم خونی بھیڑیے ہو۔ تمہیں اپنے ساتھیوں کو کھانے سے ہی فرصت نہیں ہے۔ تم میرا کیا بگاڑ سکو گے؟"

"تمہارا وقت تیزی سے پورا ہو رہا ہے۔ اگر کسی وقت تمہیں عقل آجائے تو اپنے اسی ایجنٹ پر مجھ سے رابطہ کر لینا۔ میں تمہاری وحشت کو سمجھ رہا ہوں لیکن تمہیں معلوم ہونا چاہیے کہ میں غدار حلیفوں کے معاملے میں بہت سنگ دل اور سفاک ہوں البتہ اعتبار ڈال دینے والے دشمنوں کے حق میں ہمیشہ مہربان ثابت ہوتا ہوں۔ ماضی کی مثالوں میں تم اس اصول کو ہر جگہ کارفرما پاؤ گے۔"

"شاید جوبٹ لوکے بارے میں تمہاری بات درست ہو۔" میں نے اپنے لہجے میں تذبذب کی کیفیت پیدا کرتے ہوئے کہا "اس نے زبان کھول کر تم سے غداری کا ارتکاب کیا تھا لیکن بلیک اور وائٹ ہاک کا کیا قصور تھا؟ تم غیب داں نہیں ہو۔ تم نے صرف ایک شبے کی بنا پر انہیں موت کے گھاٹ اتار دیا۔"

مجھ پر اثر انداز ہونے کا احساس ہوتے ہی اس نے پُرزور الفاظ میں وضاحت کرنی شروع کر دی "میرا اچھا سردار اپنے ساتھیوں کی خامیوں اور خوبیوں سے پوری طرح واقف ہوتا ہے۔ مجھے مان تھا کہ جوبٹ لو اپنے بدن کا رشتہ رشتہ الگ ہو جانے کے بعد بھی مجھ سے بے وفائی نہیں کرے گا مگر اس نے میرا مان توڑ دیا۔ یہ اس کی کمزوری نہیں تمہارے بے پناہ تشدد کی کامیابی تھی کہ وہ بے بسی کے احساس میں مبتلا ہو کر بہک گیا۔ دوسرے دونوں نرم جینٹلمین سے کہیں زیادہ کمزور تھے۔ میں جانتا تھا کہ وہ جینٹ سے زیادہ تشدد بھی نہیں سہہ سکیں گے۔ پہلی کا پڑان کا بوجھ اٹھانے سے قاصر تھا۔ وہ مجھے بہت عزیز تھے۔ میں نے بہت دکھ کے ساتھ انہیں گولیاں ماری تھیں۔"

"تمہاری یہ باتیں بے وزن اور بھپھسی ہیں۔ میں ان پر اعتبار نہیں کر سکتا۔"

"سوچ لو۔ تمہیں تمہاری مرضی کی ضمانتیں فراہم کی جا سکتی ہیں۔ شاندار مستقبل تمہارا منتظر ہے۔ مٹی سے رشتے نبھانے کا دور گزر چکا ہے۔ اب پوری دنیا ایک گاؤں میں بدل چکی ہے۔ گاؤں کے رہنے والے نیوارک میں ٹہلتے ہیں اور میں اپنے شہر کو بھول کر یہاں بیٹھا ہوا ہوں۔ سوچو اور سوچتے رہو۔ ایک دن تم میرے ہم خیال ہو جاؤ گے۔ بائی۔"

راس البدا کے آخری لفظ کے ساتھ ہی ایجنٹ پر صرف ہلکا سا ریڈیائی شور باقی رہ گیا۔ میں نے اسے لا سکی آلے کو بے پروائی سے بٹائی پر ڈال دیا۔

"راس کی اس کال کا مطلب سمجھ میں نہیں آیا۔" دریا اجنبائی۔

"ایسا لگ رہا تھا جیسے اس نے تمہارا مقصد پورا کرانے کے لیے یہ کال کی ہو۔ اس کی ساری باتیں بے سروپا تھیں۔"

"ترغیب اور تحریص کے اس گھسے پٹے حربے کو بے سروپا بھی کہا جا سکتا ہے۔" میں نے معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ کہا "یہ بھی ہو سکتا ہے کہ اس وقت راس البدا نے میری اور اپنی گفتگو کسی تیسرے اہم فرد کو سنوانے کے لیے بات کی ہو۔ میں نے یہ بات کئی مرتبہ محسوس کی تھی۔"

"تمہارے خیال میں اتنا اہم تیسرا کون ہو سکتا ہے؟" اول خان نے خالی الذہنی کے عالم میں پوچھا۔

"وہ امریکن قونصل جنرل بھی ہو سکتا ہے۔ راس البدا نے منہ کی کھانے کے بعد اسی کا رخ کیا ہوگا اور اب اس سے مدد مانگ رہا ہوگا۔ وہ لوگ یہاں پے در پے اتنے نقصانات اٹھا چکے ہیں کہ اب ہمارے خلاف کوئی نئی مہم جوئی کرتے ہوئے ہچکچا رہے ہوں گے۔ فریڈم لاج میں پھیلنے والی تباہی نے ان کا رہا سہا حوصلہ بھی ختم کر دیا ہوگا اور راس البدا کو انہیں عملی اقدام پر آمادہ کرنے میں دشواری پیش آرہی ہوگی۔" میں نے کہا۔

"عجیب بات ہے تو تم نے اپنے ابتدائی سخت رویے کو ترک کر کے آخر میں تذبذب اور بے یقینی کا لب ولہجہ کیوں اپنا لیا تھا؟" دریا نے چہکتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"میں نے سوچ سمجھ کر وہ انحراف کیا تھا۔ اگر قونصل خانے والے خوف زدہ ہو کر راس البدا کی مدد سے پیچھے ہٹ رہے ہیں تو میرا بدلا ہوا لب ولہجہ ان کی پسپائی کو تقویت دے گا۔ وہ راس البدا پر زور دیں گے کہ میرے ذہن میں تبدیلی کی لہر آچکی ہے۔ محاذ

ذرائع سے گریز کرکے چند روز انتظار کیا جائے۔ ہو سکتا ہے کہ میں راس المیڈا سے مصالحت کے جال میں پھنس کر خود کو ان کے حوالے کردوں۔"

"آسان کامیابی کی امید میں وہ انتظار کرسکتے ہیں" اول خان نے میری ناسمجھی سمجھا کر کہا "لیکن راس المیڈا تجی مراد کو ہرگز معاف نہیں کرے گا۔ ابھی تک اس کے اغوا کی خبر عام نہیں ہوئی ہے۔ اس کے گھر والوں نے اس کی اور اردلی وارکی پراسرار گمشدگی کو سختی سے راز میں رکھا ہوا ہے مگر راس المیڈا اندر کی اس بات سے بھی باخبر ہے۔ وہ اپنی بساط کے ہر مہرے پر گہری نظر رکھنے کا عادی معلوم ہوتا ہے۔"

"زندہ باد" میں نے اپنی جگہ چھوڑ کر کہا "ذرا تجی مراد سے بھی دو باتیں کرلی جائیں۔"

سلطان نثار نے بھی ہمارے ساتھ چلنے کا ارادہ ظاہر کیا لیکن میں نے سختی سے اسے روک دیا۔ نادرہ کے بظاہر غیر آباد مکان میں زیادہ افراد کی آمد ورفت کسی نئی مصیبت کا پیش خیمہ بھی بن سکتی تھی۔

راستے میں اول خان نے مجھے بتایا کہ اس کے آدمی تجی مراد کو طویل وقفوں کے لیے مسکن دواؤں کے زیر اثر رکھ رہے ہوں گے تاکہ انہیں بھی آرام کرنے کا موقع مل سکے۔ خورد ونوش کی اشیا میں ملا کر دی جانے والی ادویات کی مقدار اس طرح کم و بیش کی جاتی تھی کہ تجی مراد کھانے پینے کے اوقات پر ہوش میں رہ سکے مگر دن اور رات کے بیشتر حصوں میں گہری نیند سوتا رہے۔

ادھر ادھر کی باتیں کرتے ہوئے ہم تھوڑی دیر میں نادرہ کے گھر جا پہنچے۔ اول خان کا ایک آدمی احاطے میں مستعد تھا۔ دوسرا تہ خانے میں اپنی ڈیوٹی سرانجام دے رہا تھا۔ باہر والے سے یہ معلوم کرکے ہم دونوں کو خوشی ہوئی کہ تجی مراد رات کے کھانے کے انتظار میں اس وقت ہوش میں تھا۔

تہ خانے کے زینوں تک پہنچنے سے پہلے ہی اول خان نے بلند آواز میں راجر کا لفظ کہا۔ شاید وہ باہمی شناخت کا کوئی طے شدہ کوڈ تھا جو تہ خانے والے کو یہ بتانے کے لیے ادا کیا گیا تھا کہ ڈیوٹی پر اسے بھڑکنے کی ضرورت نہیں تھی۔ کیوں کہ آنے والے دوست تھے۔

تہ خانے میں تجی مراد ہمارا منتظر تھا۔ اس کے ہاتھ میں اخبار دبا ہوا تھا اور وہ مسہری پر نیم دراز تھا۔ اس کا محافظ مسہری سے دور ایک کرسی کے قریب کھڑا ہوا تھا۔

"اچھا ہوا کہ تم آگئے" تجی مراد نے بوجھل آواز میں کہا۔ "میں تمہارا شکر گزار رہوں گا کہ تم مجھے اس جہنم سے یہاں لے آئے ہو مگر تمہارے آدمی بہت خشک مزاج ہیں۔ میری کسی بات کا جواب نہیں دیتے۔"

"یہ نہ بھولو کہ یہاں بھی تم قیدی ہو۔ یہ قید تم نے اپنی مرضی سے منتخب کی ہے" میں نے کہا۔

"یہاں ائرکنڈیشنر اور شراب کی کمی بری طرح کھل رہی ہے۔" اس نے شکایت کی۔

"یہ کمرا ٹھنڈا ہے اور شراب جگر کی دشمن ہوتی ہے اس لیے یہاں نہیں پائی جاتی۔"

"میں ایک رات گزار چکا ہوں، دوسری رات آچکی ہے۔ کل یہاں میری آخری رات ہوگی۔ اس کے بعد تمہیں مجھ کو رہا کرنا ہوگا۔ اس معاہدے کی خلاف ورزی نہیں ہونی چاہیے۔" اس نے انتہائی سنجیدہ لہجے میں کہا۔

"بے فکر رہو۔" میں نے مسکراتے ہوئے اسے یقین دلایا۔ "ہو سکتا ہے کہ تمہیں کل ہی رہا کردیا جائے۔"

"تو کیا راس المیڈا تمہارے ہاتھ آچکا ہے؟" اس نے میری بات کاٹ کر بے چینی سے پوچھا۔

"فی الحال میں نے اسے بھول جانے کا فیصلہ کرلیا ہے۔ اسے بعد میں دیکھا جائے گا۔"

وہ پرتشویش انداز میں سیدھا ہو کر بیٹھ گیا اور براہ راست میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے بولا "مگر تم تو اس پر ہاتھ ڈالنے کے لیے بے چین تھے۔ اس کے ٹھکانے کے لیے میرا اور تمہارا سودا بھی طے ہو چکا ہے۔"

"اس سودے کی مد میں ہم نے تم سے کوئی رقم نہیں لی ہے۔ رہائی کے بعد تم ہمیں فوراً ان کی رقم ادا کرنے کے پابند ہو۔ راس المیڈا کا قصہ تمام ہوگا تو وہ حساب بھی کرلیا جائے گا۔" میں نے اطمینان سے کہا۔

"مگر میرا کیا بنے گا؟ میرے خلاف راس المیڈا تمہیں رقم دے چکا ہے۔ میری رہائی اسے الجھن میں ڈال دے گی۔"

"پھر یہیں رہتے رہو۔" میں نے مکارانہ مسکراہٹ سے کہا "شراب اور ائرکنڈیشنر کے بغیر۔"

"میری کچھ سمجھ میں نہیں آرہا کہ تم میرے ساتھ کیا کھیل کھیلنا چاہ رہے ہو۔" وہ دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام کے بولا "تم نے مجھے بڑی ذہنی الجھن میں ڈال دیا ہے۔۔۔۔"

"تم پورے ملک پر حکمرانی کرنے کا خواب دیکھ رہے ہو مگر ذرا سی بات پر پریشان ہوگئے!" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا "ابھی تک راس المیڈا کو یہ علم نہیں ہے کہ تم میرے ہاتھ آچکے ہو۔ یہ بات کھل چکی ہوتی تو تم سے کوئی سودا نہیں کیا جا سکتا تھا۔ تم گھر جاکر فرصت کی نیند سونا۔ راس المیڈا تم سے کوئی تعرض نہیں کرے گا۔"

خوشی سے اس کا چہرہ کھل اٹھا اور وہ بولا "تم واقعی بہت ذہین آدمی ہو۔ تم میرے ساتھ مل جاؤ تو میں تھوڑے ہی عرصے میں اپنا ہر خواب پورا کرسکتا ہوں۔ تمہارے پاس سوچنے والا ذہن ہے اور میرے پاس بے حساب پیسہ۔ اس ملک میں انسان سے زمین تک ہر چیز کا ریٹ ہے۔ کوئی سستے داموں بک جاتا ہے کوئی اپنی بولی لگوا کر

قیمت وصول کرنا ہے۔ میں پھر ایک کے رام لگا ڈالوں گا اور تم بھی درست راست ہو گے۔"

"تم بھول رہے ہو کہ فی الوقت راس المبتدا نے تمہیں خریدا ہوا ہے اور تم اس کے دیے ہوئے احکام بجا لانے پر مجبور ہو۔ جو خود بک چکا ہو وہ دوسروں کو کیا خرید سکتا ہے۔" میں نے اسے چڑکا دیا۔

وہ ایک خوش فہم اور خود پرست سیاست دان تھا۔ میرے فقروں کی تلخی کو نرمی سے سہہ گیا اور مسکرا کر بولا "راس المبتدا بھی مل کر میری قیمت ادا نہیں کر سکتے۔ وہ میری کمزوریوں کی قیمت وصول کر رہا ہے۔ ذرا اقتدار میں آنا ہے تو اس کی کمزوریاں خود بہ خود چھپ جاتی ہیں۔ میں تمہارا ممنون ہوں کہ تم ایمان داری کے ساتھ اپنے وعدوں پر عمل کرنے کا ارادہ کیے ہوئے ہو۔ میں بھلے وقت آنے پر بھی تمہیں یاد رکھوں گا۔"

وہ بالکل بھولا ہوا تھا کہ اپنا بھلا وقت وہ پہلے ہی گزار چکا تھا۔ آنے والا وقت اس کے لیے ذلت اور موت کا پیغام لے کر آیا تھا۔ ملک زوال کی طرف جا رہا تھا۔ حکمرانوں کا انتخاب کرنے والوں کے حافظے کمزور سے کمزور تر ہوتے چلے جا رہے تھے۔ لیکن پھر بھی ان پر اتنا برا وقت نہیں آیا تھا کہ وہ تخی مراد جیسے رنگے سیار کو اپنی قضا و قدر کا مالک بنا کر اپنی موت کے پروانے پر دستخط کر دیتے۔

"تم سیاست کے میدان کے پرانے کھلاڑی ہو۔ اندر کی بہت سی کہانیاں جانتے ہو گے کیا کچھ کہانیاں سنانی پسند کرو گے؟" میں نے نرم لہجے میں کہا "مجھے دوسروں کی کمزوریاں جاننے کا بہت شوق ہے۔"

"میرے ساتھ رہو گے تو رفتہ رفتہ سب کچھ جان لو گے۔" وہ بڑا منکر لہجے میں بولا "ایک دوسرے کی کمزوریوں کو اچھالنا ہماری سیاسی تہذیب کے خلاف ہے کیوں کہ کسی کے خلاف کوئی ثبوت نہیں مل سکتا۔"

"پتا نہیں تم کس تہذیب کی بات کر رہے ہو۔ یہاں تو آئے دن ایک دوسرے پر بد عنوانیوں کے الزامات لگتے رہتے ہیں۔" اول خان نے بے ساختہ لہجے میں پہلی مرتبہ گفتگو میں حصہ لیتے ہوئے کہا۔

"وہ فائدے حاصل کرنے کے سیاسی حربے ہیں" ان میں کوئی جان نہیں ہوتی۔ آج تک کسی نے عدالت میں اپنے لگائے ہوئے الزامات کو ثابت کیا ہے اور نہ ملزم بنائے جانے والوں نے اپنے حریفوں پر ہتک عزت کا مقدمہ دائر کیا ہے۔ ایسی لڑائیوں کو صرف اخبارات اچھالتے ہیں کیوں کہ انہیں ہر روز اپنا پیٹ بھرنے کے لیے بھاری مواد درکار ہوتا ہے۔ لڑائیاں زور پکڑ لیں تو اخباروں کو لاکھوں روپے کے اشتہار بھی ملنے لگتے ہیں۔ سب سیاسی خاندان جانتے ہیں کہ انہوں نے ایک دوسرے کے اصل جرائم کو بے

نقاب کرنا شروع کر دیا تو ان کی برادری تباہ و برباد ہو جائے گی اور نئے چہرے ان کی مسندوں پر بیٹھ جائیں گے جب تک برادری برقرار ہے" ہر سویرا ہر ایک کو اس کا حصہ ملتا ہی رہے گا۔ ہر روز من و سلویٰ اگلنے والی ہانڈی کے پیندے میں کوئی احمق بھی سوراخ نہیں کرتا۔"

"تمہاری باتیں دلچسپ ہیں۔" اس کی بے تکان تقریر میں وقفہ آتے ہی میں بول پڑا "زندگی رہی تو تمہارے ساتھ محفلیں جمتی رہیں گی۔ یہ بتاؤ کہ ٹائیگر کے سلسلے میں تمہاری فرم پر بننے والے مقدمے کا کیا بنے گا؟"

"کچھ بھی ثابت نہیں کیا جا سکے گا۔ جہاز کے کپتان کی خود کشی نے سب کا بھرم رکھ لیا ہے۔ بارودی کنستر وہی بمبئی سے لایا تھا اور نامعلوم مقاصد کے لیے قبرص لے جا رہا تھا۔ میرے وکیل اس کہانی میں جان ڈال رہیں گے۔" بولتے بولتے اس نے چونک کر سوال کیا "مگر یہ سب لمبی کہانیاں ہیں۔ یہ بتاؤ کہ ولی داد کی لاش کہاں ہے؟"

"اس میں تمہیں کیا دلچسپی ہے؟ تم اسے مار کر اپنی خون کی پیاس بجھا چکے ہو۔" میں نے کہا۔

"وہ میرا ایک روپ تھا جو تم نے دیکھ لیا۔ اس کے علاوہ بھی میرا ایک روپ ہے۔ میں اپنے خاندان کا گاڈ فادر یا آن دادا بھی ہوں۔ اس کی لاش پر ماتم کرنا اور اسے عزت سے دفن کرانا میرا فرض ہے۔" وہ نہایت مکاری اور ڈھٹائی کے ساتھ مسکراتے ہوئے بولا۔ آزادی کی خوش خبری نے اس کے مزاج میں خاصی تبدیلی پیدا کر دی تھی۔

"ولی داد کی لاش ہم صحرا میں پھینکنے کے بجائے کراچی لے آئے تھے۔ یہاں وہ لاش ایک ویرانے سے پولیس کی تحویل میں جا چکی ہے۔ تم ذرا سی تگ و دو کرو گے تو اپنے مقتول کو کسی سرکاری اسپتال کے مردہ خانے میں تلاش کر لو گے۔ حیرت ہے کہ تم دوسروں کے ساتھ ہی نہیں" اپنے خاندان میں بھی اس قدر منافقت سے کام لیتے ہو۔ پہلے اپنے بھتیجے جاگنے چچا زاد کو ایک لاش میں تبدیل کیا اور اب اسی لاش پر ڈرامے بازی کا ارادہ رکھتے ہو۔"

"اس نے میری نشان دہی کر کے تمہیں میرے پیچھے لگایا" وہ ایسی ہی موت کا مستحق ۔۔۔۔"

"ہرگز نہیں۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر تصحیح کی "اس نے تمہارے بارے میں کوئی بات نہیں بتائی تھی۔ تم دونوں الگ الگ پکڑے گئے تھے۔ اسے تمہارے سامنے لانے تک ہمیں یہ بھی علم نہیں تھا کہ تم دونوں آپس میں رشتے دار ہو۔ تم دونوں کے یکجا ہو جانے کے بعد ہی ہمیں تمہارے تعلق کا علم ہوا تھا۔"

"مگر تم نے کہا تھا کہ اسی نے میرے بارے میں سب کچھ بتا دیا ہے؟" میرے انکشاف پر وہ ہکا بکا رہ گیا تھا۔

"میں نے ایک لفظ بھی نہیں کہا تھا۔ اس نے میرے ساتھی کا تھپڑ کھانے کے بعد خود ہی فریاد کی تھی کہ وہ ہر بات سچ بتا چکا ہے اور اس کے اسی فقرے نے تمہارا دماغ الٹ دیا تھا۔ سچ کیا تھا؟ یہ تمہارے اور ولی داد کے سوا کسی کو معلوم نہیں تھا۔ اس نے تشدد سے بچنے کے لیے جھوٹ بولا تھا۔ تم اس جھوٹ کو سچ سمجھے اور یہ نتیجہ اخذ کر لیا کہ تمہارے بارے میں اسی نے زہر اگلا ہے۔ تمہارے دل میں چور تھا اس لیے تم نے خود ہی پوری کہانی ترتیب دی اور یہ سمجھ کر کہ تمہارے گھر کے بھیدی نے لنکا ڈھایا ہے' ہر بات اگلتے چلے گئے۔"

یحییٰ مراد کے چہرے کا رنگ اڑ گیا اور اس کی آنکھیں حیرت سے پیشانی پر جا چڑھیں۔ وہ مجھے یوں گھور رہا تھا جیسے میرے سر پر اچانک سینگ نکل آئے ہوں۔ پھر اس کے منہ سے سرسراتی ہوئی آواز نکلی "اس کا مطلب ہے کہ ولی داد ناحق ہی میرے ہاتھوں مارا گیا۔۔۔ ہائے میرا بھائی۔۔۔ وہ میرا کس قدر وفادار تھا!"

لمحوں ہی لمحوں میں اس کی آواز رندھ گئی اور آنکھوں میں نمی سی تیرنے لگی۔

اول خان نے حقارت سے کہا "ہوش میں رہو اور ڈراما بند کرو۔ اس وقت تم اپنے خاندان میں نہیں' اس قتل کے دو چشم دید گواہوں کے سامنے بیٹھے ہو۔ مگرمچھ کے آنسو اپنے گھر کے لیے بچا کر رکھ لو۔"

"اگر مجھے غلط فہمی ہوئی تھی تو تم نے اسے دور کرنے کی کوشش کیوں نہیں کی؟" اس نے اول خان کو نظر انداز کر کے بھرائی ہوئی دردناک آواز میں شکوہ کیا "تم اسے قتل ہونے سے تو بچا سکتے تھے۔"

"وہ بھی پارسا نہیں تھا۔ بعد میں اس نے اپنے گناہوں کا اقرار کر لیا تھا۔ وہ سمجھ رہا تھا کہ تم نے سب کچھ بتا دیا ہے۔ یہ میرا اصول ہے کہ دو بھیڑیے لڑ رہے ہوں تو دخل اندازی کرنے کے بجائے دور سے تماشا دیکھتا ہوں۔ لڑائی کا فیصلہ ہو جاتا ہے تو پھر میں جیتنے والے سے اپنا حساب بے باق کرتا ہوں۔"

"جو ہونا تھا' ہو گیا۔۔۔ اب ولی داد کو دوبارہ زندہ نہیں کیا جا سکتا۔۔۔ کاش! تم نے یہ بات مجھے نہ بتائی ہوتی۔ اب یہ بوجھ زندگی بھر مجھے تڑپاتا رہے گا کہ میں نے بلاوجہ اپنے بھائی کو مار دیا۔"

"تم نے ہی بات بڑھائی تھی۔ تم مجھ پر غلط بیانی کا الزام نہ لگاتے تو میں اس وقت بھی تمہیں کچھ نہ بتاتا۔" میں نے اس کی ذہنی اذیت سے لطف اندوز ہوتے ہوئے کہا "میں غیر ضروری گفتگو سے پرہیز کرتا ہوں۔"

اصل صورت حال کے انکشاف سے یحییٰ مراد کو واقعی شدید ذہنی صدمہ پہنچا تھا۔ اسے ملول اور دل گرفتہ چھوڑ کر ہم دونوں وہاں سے لوٹ آئے۔

میں نے اس کی رہائی کے بارے میں اس کے ذہن میں ایسی اطمینان بخش تصویر بٹھا دی تھی کہ اسے اپنے خلاف کسی سازش کا شبہ تک نہیں ہو سکتا تھا۔ اگر اسے اس بریفنگ کے بغیر رہا کیا جاتا تو وہ شدید ذہنی خلفشار میں مبتلا ہو کر ملک سے فرار تک ہو سکتا تھا۔ اس کی مکمل برین واشنگ کے بعد ہم دونوں کو یقین ہو گیا تھا کہ یحییٰ مراد رہائی ملتے ہی پوری بے فکری سے اپنے معمولات میں مشغول ہو جائے گا اور اسے اس وقت تک کسی خطرے کا ادراک نہیں ہو سکے گا جب تک راس المینا یا اس کا کوئی ہرکارہ اس کے سر پر مسلط ہو جائے۔

واپسی پر اول خان ٹیکسی لینے پر مصر تھا کیونکہ اسے میری مستعار لی ہوئی گاڑی چھوڑنی تھی مگر میں نے زبردستی اسے اس کے گھر پہنچایا اور واپس گھر پہنچ گیا۔

وہاں تینوں بے تابی سے میرے منتظر تھے۔ وہ میرے اس غیر متوقع دورے کے محرکات اور نتائج جاننے کے خواہش مند تھے اسی کے ساتھ ان کے پاس ایک اہم اطلاع بھی تھی کہ میجر غوث بہت شدت سے مجھے اور اول خان کو تلاش کر رہا تھا۔ میرے گھر پہنچنے سے پہلے اول خان کا فون آیا تھا۔ وہ بھی خبر دے رہا تھا کہ میجر غوث نے ہم دونوں کی تلاش میں اس کے گھر کئی مرتبہ فون کیا تھا۔

فریڈم لاج کا پورا قضیہ باضابطہ طور پر میجر غوث کے سپرد کیا جا چکا تھا۔ اس عمارت سے گرفتار کیے جانے والے قیدی بھی اسی کی تحویل میں تھے۔ میں نے اس کے پیغام سے ایک ہی نتیجہ اخذ کیا کہ فریڈم لاج والے قضیے میں کوئی ایسی الجھن پیدا ہو گئی تھی جسے سمجھنا اس کے بس کا روگ نہیں تھا۔

وہ تینوں میری جان کو جونک بنے ہوئے تھے اور یہ جاننے پر مصر تھے کہ میں یحییٰ مراد کی طرف کیوں گیا ہوا تھا۔ میں نے اول خان سے بات کرنے کے لیے تین مرتبہ فون کا ریسیور اٹھایا لیکن تینوں مرتبہ ڈورا کریڈل دبا کر بیٹھ گئی۔ اس کا مطالبہ تھا کہ کسی بھی دوسری مصروفیت سے پہلے اسے مطلوبہ معلومات فراہم کی جائیں۔

اس مضحکہ خیز صورت حال پر مجھے بہت غصہ آیا۔ میں کہیں بھاگا نہیں جا رہا تھا لیکن اس وقت ڈورا کی سربراہی میں وہ تینوں یک زبان ہو چکے تھے۔ میں نے جھلائے ہوئے لہجے میں صرف تین فقروں میں ان کا مطالبہ پورا کر دیا اور پھر پھاڑ کھانے والی نظروں سے ڈورا کو گھورنے لگا۔

"تم اسے صرف یہ بتانے کے لیے گئے تھے کہ فی الحال تم راس المینا کو بھول چکے ہو' اسے ہار چکے ہو اور اسے کسی طرح فکر مند نہیں ہونا چاہیے۔۔۔ آخر تمہیں اس پیغام رسانی کی ضرورت کیوں محسوس ہوئی؟" ڈورا نے میرے چہرے پر سے نظریں ہٹائے بغیر چبھتے ہوئے لہجے میں پوچھا۔

"اپنی یہ بے ہودہ جرح تم بعد میں بھی کر سکتی ہو۔ پہلے مجھے

اول خان سے بات کرنے دو۔ جرح کا سلسلہ چل پڑا تو بات میں سے بات نکلتی چلی آئے گی۔" میں نے غصے سے کہا۔

ریرا ازحد شائستگی سے مسکراتے ہوئے بولی "تم میری جرح سے بچنا چاہتے ہو تو فی الحال صرف اتنا ہی بتا دو کہ پہلے مرغی پیدا ہوئی یا انڈا وجود میں آیا تھا۔"

صاف ظاہر ہے کہ وہ اس وقت مجھے ستانے پر تلی ہوئی تھی۔ شاید وہ یہ سمجھتی تھی یا بے زاری کا اظہار کر کے اس کا کچھ بھی نہیں بگاڑ سکتا کیونکہ اسے غزالہ اور سلطان شاہ کی حمایت بھی حاصل تھی۔ میں نے دل پر جبر کر کے ہنستے ہوئے کہا "پہلے انڈا ہی ہوئی مرغی وجود میں آئی تھی۔ ہوا لگنے سے انڈے کا چھلکا سخت ہوتے ہی مرغی اس پر جم کر بیٹھ گئی۔۔۔ بالکل اسی طرح جیسے اس وقت تم کیٹل پر قابض ہو اور پھر پولٹری فارمنگ کا سلسلہ چل نکلا اور سیکڑوں کے وارے نیارے ہو گئے۔"

ریرا کو شاید مجھ سے ایسی بے باکی کی توقع نہیں تھی۔ میرے جواب پر حیرت سے اس کا دہانہ کھل گیا۔ میں نے فون کا ریسیور اٹھایا تو اس بار وہ کریڈل دبانا بھول گئی اور میں نے اول خان کا نمبر ملا لیا۔

اول خان کی آواز سنتے ہی میں پوچھ بیٹھا "بڑے بھائی! کیا تم انڈے اور مرغی کے قصے پر روشنی ڈال سکتے ہو؟ ان دونوں میں سے پہلے کون وجود میں آیا تھا؟"

"کیا بک رہے ہو؟" میرے کانوں میں اول خان کی جھنجھلائی ہوئی آواز آئی۔ "میجر غوث تم دونوں سے بات کرنے کے لیے مرا جا رہا ہے اور اب اس کا فون مسلسل مصروف ہے۔ ایسے میں تم کو انڈے اور مرغی کی سوجھ رہی ہے۔ تم نے اس کا نمبر ملانے کی کوئی کوشش کی تھی؟"

"اس وقت ریرا بھی کراس ۔۔۔۔۔ مم ۔۔۔۔ میرا مطلب ہے کہ شاید مصروف ہے۔ یہ میرا نہیں ریرا کا سوال ہے جو میں نے تم سے پوچھا ہے ورنہ میں خود بھی میجر غوث کے بارے میں جاننا چاہ رہا تھا۔"

"تم فون بند کر دو۔" اول خان نے اسی جھونک میں کہا "میں اس کا نمبر ملا رہا ہوں۔ بات ہو گئی تو پھر تم سے رابطہ کروں گا۔ اس وقت تک تم اپنے انڈے بچوں سے نمٹنے کی کوشش کرو۔"

لائن کٹنے کی آواز کے ساتھ ہی فون پر ٹوں ٹوں کی ایک بیزار کن آواز ابھرنے لگی۔ میں نے ریسیور کو اپنے کان سے الگ کر کے غصے سے گھورا اور جھلا کر اسے کریڈل پر پٹخ دیا۔

"ایک نمبر پر ٹیلی فون انسٹرومنٹ ہونے کا یہی نقصان ہوتا ہے کہ اول فون سے گھنٹی بجنی شروع کرتا ہے اور فیتوں کو توڑے بغیر استعمال کرنے میں نہیں آتا۔" سلطان شاہ نے ریرا سے مخاطب ہو کر کہا۔

"فون کا ان سے ڈرنے والے تمام طور پر گھر کی چیزوں پر ہی غصہ اتار دیتے ہیں۔" ریرا نے پرتشویش آواز میں کہا "بتا نہیں کہ فون کے بعد کس چیز کی باری آئے گی۔"

"اپنے جھگڑے میں مجھے نہ گھسیٹو!" غزالہ نے فوراً ہی احتجاج کیا "میں نے کسی کو نہیں ڈرایا۔"

"تم نہیں میرے پہنچنے سے پہلے دونوں کس رنگ میں تھے کہ اس وقت اچانک ہی میرے خلاف متحدہ محاذ بنا بیٹھے۔" غصے میں بھنا کر میں وہاں سے اٹھا اور اپنی خواب گاہ میں پہنچ کر مسہری پر گر گیا۔

وہ دونوں ابتدا ہی سے میرے ساتھ بے تکلفی کے باوجود ایک خصوصی احترام کا خصوصی برتاؤ کیا کرتے تھے۔ ان کی ہلکی پھلکی چھیڑ چھاڑ میں بھی یہ احترام جھلکتا رہتا تھا لیکن کچھ دنوں سے مجھے محسوس ہونے لگا تھا کہ ریرا میرے ساتھ کبھی کبھی بہت جارحانہ رویہ اختیار کر لیتی تھی اور سلطان شاہ کچھ سمجھے بوجھے بغیر اس کا ساتھ دینے لگتا تھا جبکہ غزالہ منہ سے کچھ نہ کہنے کے باوجود ایسے مواقع پر خود کو الگ تھلگ رکھ کر یہ ظاہر کر دیتی تھی کہ وہ اس قسم کی بے لحاظی کو پسند نہیں کرتی تھی۔ میں خاصی دیر تک یہی سوچ کر اپنا خون جلاتا اور سگریٹ پھونکتا رہا۔ میرے پیچ و تاب کا یہ سلسلہ اس وقت موقوف ہوا جب فون کی گھنٹی بجنے لگی۔

میں نے ریسیور اٹھایا تو مجھے اندیشہ ہوا کہ کہیں ویرا ڈرائنگ روم والے ایکسٹینشن کے ذریعے مداخلت نہ کرے لیکن میرا یہ خیال غلط ثابت ہوا۔ دوسری طرف مجھے صرف اول خان کی آواز سنائی دے رہی تھی۔

"میجر غوث نے ایک چونکا دینے والی خبر سنائی ہے۔" ابتدائی رسمی کلمات کے بعد اس نے بتایا۔ "ابھی ابھی میں فون پر اس سے طویل گفتگو کر کے فارغ ہوا ہوں۔"

"موجودہ حالات میں شاید ہمیں ایک ہی خبر چونکا سکتی ہے کہ فریڈم لاج سے گرفتار ہونے والوں میں ڈاس اینڈا بھی موجود ہے۔" میں نے اپنا ذہن صاف کرتے ہوئے خوش دلی سے کہا۔

"فریڈم لاج سے پکڑے جانے والوں میں ایک امریکن عورت بھی ہے۔ ابتدا میں اس نے اپنا نام کچھ اور بتایا تھا۔ اسے دوسرے قیدیوں کے ساتھ لاشوں کی شناخت کے لیے لے جایا گیا تو ریکی مارٹن کی لاش دیکھتے ہی صدمے سے اس کی حالت غیر ہو گئی اور وہ لاش سے لپٹ کر بری طرح رونے لگی۔ بعد میں اس نے بتایا کہ اس کا اصل نام انجلی گومز ہے اور وہ ریکی مارٹن کی بیوی ہے۔ میجر نے ابھی تک اسے یہ نہیں بتایا کہ ڈاس اینڈا پہچان لیا گیا ہے۔"

"مغرب میں ناموں کا جو طریقہ رائج ہے اس سے تم بھی اچھی طرح واقف ہو۔ یہ کیسے ممکن ہے کہ ریکی مارٹن کی بیوی کے نام کا آخری حصہ مارٹن کے سوا کچھ اور ہو؟"

اول خان کی ہلکی سی ہنسی کی آواز آئی پھر اس نے کہا "تمہارا اعتراض درست ہے۔ اس کا کہنا ہے کہ اس کے شوہر نے پاکستان میں کام کرنے کے لیے ریکی مارٹن کا فرضی نام اختیار کیا تھا۔ اس کا

اصل نام یوب گومز ہے۔ اسی نے پاکستان میں فریڈم لاج کی بنیاد رکھی تھی۔ اس کا دعویٰ ہے کہ وہ لوگ یہاں سی آئی اے کے لئے کام کررہے تھے اور اس کا شوہر ایک سازش کے تحت بین الاقوامی مجرموں کی رہنمائی کی بھینٹ چڑھایا گیا ہے۔"

"اگر اس عورت کا بیان درست ہے تو اس کی کہانی واقعی سنسنی خیز ہے۔" میں نے پُرخیال لہجے میں کہا "حیرت کی بات ہے کہ سی آئی اے کا یونٹ عرصے سے کراچی میں فعال ہے اور ویرا بھی اس کے وجود سے بے خبر ہے۔ کیا دوسرے قیدیوں میں سے کسی نے الیس کی کہانی کی تصدیق کی ہے؟"

"نہیں، وہ سب نچلی سطح کے کارکن اور محافظ ہیں۔ وہ الیس کو مس بارووے کے نام سے جانتے ہیں۔ ان میں سے کوئی الیس کی باتوں کی تصدیق کرنے کی پوزیشن میں نہیں ہے۔"

"معاملہ دلچسپ اور اہم نظر آتا ہے۔ الیس سے مل کر ہی کوئی فیصلہ کیا جاسکتا ہے۔"

"میرا بھی یہی خیال تھا۔ اس نے اپنے بیان میں سی آئی اے کے بارے میں عجیب و غریب باتیں بتائی ہیں جو میجر غوث کے لئے نئی نہیں ہیں۔ اسی لئے وہ ہم لوگوں کی تلاش میں تھا لیکن اس وقت وہ ہمیں اپنے دفاتر سے دور رکھنا چاہتا ہے۔ ہم الیس سے ملنے کے لئے وہاں گئے تو دشواریاں پیدا ہوسکتی ہیں۔"

"کیسی دشواریاں؟ مسلح مجرموں کے خلاف کام کرتے ہوئے ہمیں کیا پریشانی ہے؟"

"کراچی میں تھوڑا سا بھی اثر و رسوخ رکھنے والے ہر شہری کو فریڈم لاج کے بارے میں کچھ نہ کچھ معلوم ہوچکا ہے اور ہر شخص خبریں اڑانے کے لئے ملٹری سیکرٹ سروس پر نظریں جمائے بیٹھا ہے۔ دوسری طرف کچھ امریکن شہریوں کی گرفتاری کے حوالے سے امریکن قونصل خانہ بھی حرکت میں آچکا ہے۔ وہ شہری حکام سے یہ جاننے کی کوششوں میں لگے ہوئے ہیں کہ ان کے کتنے شہری کن الزامات میں پکڑے گئے ہیں۔"

"پھر میجر غوث ہم سے کیا چاہتا ہے؟" میں نے فکرمندانہ لہجے میں کہا۔

"میری تجویز پر اس نے یہ بات مان لی کہ وہ اپنے ریکارڈ میں مس بارووے یا مسز الیس گومز کی گرفتاری کا سرے سے اندراج نہ کرے اور اسے اسپیشل ٹاسک فورس کے حوالے کردے۔ ضرورت محسوس ہوئی تو بعد میں کسی بھی وقت اس کی گرفتاری ظاہر کی جاسکے گی۔"

"پھر کیا مسئلہ ہے؟ اسے اسٹیشن فور لے آؤ۔ اس سے دو بدو باتیں کرکے سب کچھ معلوم کرلیا جائے گا۔ تم نے ابھی تک جو کچھ بتایا ہے اس میں دو باتیں بری طرح میرے ذہن میں الجھ رہی ہیں۔"

"میرے ذہن میں بھی بے شمار سوالات ہیں مگر میجر غوث ان کے جواب نہیں دے سکا۔ ویسے تم کیا سوچ رہے ہو؟" میں ایک دوسرے کی الجھنوں سے پوری طرح باخبر ہونا چاہئے۔"

"پہلی بات تو یہ کہ راس البیڈا نے کل رات ہی قونصل خانے والوں کو فریڈم لاج کے زوال کی خبر دے دی ہوگی۔ انہیں معلوم ہے کہ وہاں کون کون تھا پھر وہ تفصیلات جاننے کے لئے اتنے مضطرب کیوں ہیں؟"

"یہ سامنے کی بات ہے۔ راس البیڈا سے ملنے والی خبر اطلاعات کو وہ کہیں استعمال نہیں کرسکتے۔ وہ جلد از جلد ساری تفصیلات حاصل کرنا چاہتے ہیں تاکہ ان کے جو آدمی زندہ ہیں ان تک ہی رہیں۔ ہمارے بارے میں منظر عام پر آنے پر یہ خبریں پھیلائی جاتی ہیں کہ ہماری زیر تفتیش قیدی تشدد کی تاب نہ لاکر حراست میں مرجاتے ہیں اور پھر ریکارڈ بدل دیا جاتا ہے کہ وہ مردہ حالت میں ہاتھ لگے تھے۔ ان افواہوں کو مد نظر رکھا جائے تو ان کی تشویش اور بھاگ دوڑ کا جواز مل جاتا ہے اور دوسری بات کیا ہے؟"

"راس البیڈا گھر کا بھیدی تھا۔ اگر الیس اتنی اہم عورت تھی تو اس نے اسے زندہ کیوں چھوڑا؟ آخری لمحات پر وہ وہ سفید فام اور ایک مقامی کے ساتھ الیس کو بھی چھت پر بلا کر گولی مار سکتا تھا۔ اس نے فرار ہوتے ہوئے بھی ہر اہم گواہ کو ختم کرنے کا پورا اہتمام کیا تھا۔"

"تمہاری یہ بات واقعی قابل غور ہے۔" اول خان نے اعتراف کیا اور کہا "الیس کی ساری کہانی سی آئی اے کے گرد گھومتی ہے اس معاملے میں ہمیں ویرا سے بہت مدد مل سکتی ہے۔ ہوسکتا ہے وہی الیس کے سچ اور جھوٹ کا فیصلہ کردے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو لیکن فی الحال میں اسے زبان سے نہیں لگاؤں گا۔" میں نے تلخی سی تلخی سے کہا "ابھی اس نے میرے ساتھ خاصی بدتمیزی کی ہے۔ میں اسے تھوڑی سی سزا دینا چاہتا ہوں۔"

"مجھے سمجھ میں نہیں آتا کہ تم لوگ کب شیر و شکر ہوتے ہو اور کب ایک دوسرے سے خفا ہوجاتے ہو۔ میرے جانے تک سب ٹھیک ٹھاک تھا۔ تم شاید تھوڑی دیر پہلے گھر پہنچے ہو۔ اس دوران میں کیا ہوگیا؟"

"ایڈا" میں نے ایک گہرا سانس لے کے کہا۔ "میں نے بلاوجہ ہی سوال نہیں کیا تھا۔ وہ بے سروپا بات پر الجھ پڑی تھی۔ جب وہ کسی کو چڑانے پر تل جاتی ہے تو اس کا ناک میں دم کرکے رکھ دیتی ہے لیکن تم فکر مت کرو۔ ایک دو دن میں سب ٹھیک ہوجائے گا۔"

"پھر اب کیا پروگرام ہے تمہارا؟" چند لمحوں کے بعد اول خان نے پوچھا۔

"الیس اسٹیشن فور پہنچ جائے تو وہیں پہنچنا پڑے گا۔" میں نے بلاتوقف جواب دیا۔ "اگر وہ عورت ہمیں چکر دینے کے لئے جھوٹ بول رہی ہے تو اسے سوچنے کی مہلت دیئے بغیر اس پر سوالات کی یلغار کرنی ہوگی تاکہ اسے اپنی کہانی کے جھول دور

کا موقع نہ مل سکے۔ وہ وہاں کب پہنچے گی؟"

"منیجر خوش کے رضامند ہوتے ہی میں نے ہدایات جاری کر دی تھیں۔ اسے اگلے دو گھنٹے میں اسٹیشن فوری پر ہونا چاہیے" اس نے پورے وثوق سے کہا۔ "شکریہ سمجھو کہ وہاں تمہاری پوسٹ کی بات کالی ہو جائے گی۔"

"ہو گر یہ کسی ظلم کے مقابلے ہوتے تو میں یہاں ضرور یہ جذباتی فیصلہ کرتا کہ ہماری راتیں کالی ہونے سے اگر ہمارے کروڑوں ہم وطنوں کو سکون و عافیت کی گہری نیند میسر آسکتی ہے تو ہم اپنی ہر رات کا سکھ کھونے پر تیار ہیں۔" میں نے ایک ہلکا سا قہقہہ لگا کے کہا اور اول خان بھی میری ہنسی میں شریک ہو گیا۔

"میں نہانے جا رہا ہوں۔ آدھے گھنٹے میں کھانا مل جانا چاہیے۔" میں نے کچن کے دروازے پر رک کر خشک لہجے میں کہا تو غزالہ چونک کر میری طرف دیکھنے لگی۔ اس کی آنکھوں میں حیرانی تیر رہی تھی۔

"کیا بات ہے؟" اس نے رسانیت سے پوچھا۔ "کیا آپ مجھ سے کچھ ناراض ہیں؟"

مجھے غزالہ سے کوئی شکایت نہیں تھی۔ میں اپنے کمرے سے باہر نکلا تو میرا موڈ بھی خاصا خوشگوار تھا مگر میں نے دریا اور سلطان شاہ کو اپنی برہمی کا احساس دلانے کے لیے اپنے چہرے کے تاثرات بدلے تھے مگر غزالہ کے سیدھے سے سوال نے نہ جانے مجھ پر کیا اثر کیا کہ اسے کوئی جواب دیے بغیر اپنی خواب گاہ کی طرف چل دیا۔ مڑے بغیر مجھے احساس ہو گیا تھا کہ وہ میرے رویے سے فکرمند ہو کر اپنے کام کو ادھورا چھوڑ کر میرے پیچھے آ رہی تھی۔

مجھ پر یک بہ یک غزالہ سے ہلکی سی لڑائی لڑنے کا خبط سوار ہو رہا تھا۔ دل ہی دل میں مجھے اچھی طرح احساس تھا کہ میرا وہ خبط بالکل غلط اور غیر منصفانہ تھا لیکن بس تھا اور میں اسے پورا کرنے کا ارادہ بھی رکھتا تھا۔

میاں بیوی میں مفاہمت اور ذہنی ہم آہنگی ہو تو یہ رشتہ بڑی نرم و نازک لطافتوں کا امین بن جاتا ہے۔ لڑنے کے اصول ہوتے ہیں نہ جارحیت کا کوئی ضابطہ۔ پورا گھر الٹ جائے تو پیشانی پر کوئی شکن نہیں آتی، کبھی ایک تنکا سرک جانے پر فساد برپا ہو جاتا ہے۔

یہ نازش یا انانیت کی کوئی لہر ذہن پر سوار ہو تو سولہ سنگھار میں لپٹی ہوئی بیوی بھی دل کو مائل نہیں کر پاتی مگر جب دل کے نرم گوشوں میں کہانی سی کروٹ لے رہی ہو تو ہر زیبائش اور بناوٹ سے محروم بے نیاز فطری انداز میں بے پروائی سے سوتی یا خفگی ظاہر کرتی ہوئی بیوی حسینہ عالم نظر آنے لگتی ہے اور مرد اپنی انا کو بالائے طاق رکھ کر اپنا دل اس کی ہستی کے قدموں میں رکھ دیتا ہے۔

میں اندر داخل ہو کر دروازہ بند کرنے کے لیے پلٹا تو غزالہ کا نرم اور حرارت آمیز وجود میرے بدن سے ٹکرایا۔ میری ادا اس کی ادا پر بھاری ہو گئی۔ اس کی جھیل جیسی گہری اور سیاہ آنکھوں میں حیا کے ساتھ ہلکی سی نمی بھی تیر رہی تھی۔ ان نگاہوں میں ندامت کا ایک خاموش شکوہ پنہاں تھا۔

غزالہ نے میرے چہرے پر سے نظریں ہٹائے بغیر اپنے ہاتھ سے ادھ کھلا دروازہ بند کر دیا اور لرزتی ہوئی آواز میں ہولے سے بولی۔ "آپ مجھ سے کیوں ناراض ہیں؟ میں نے تو کچھ بھی نہیں کہا۔" غزالہ میرے لیے کوئی اجنبی دوشیزہ نہیں تھی لیکن اس کے اچانک ہی آ ٹکرانے کی وجہ سے میں خاصا بوکھلا گیا تھا۔ اس کے وجود کی حرارت ایک سرور بن کر میرے ذہن پر سوار ہو گئی۔ میرا لڑنے کا ارادہ متزلزل ہو گیا مگر پھر بھی میں نے قدرے سختی سے کہا۔ "غصہ اسی بات کا ہے کہ تم نے کچھ نہیں کہا۔" میرے پُرفتور ذہن نے اس کی وضاحت میں سے لڑنے کا ایک نکتہ نکال لیا۔ "دریا نے مجھ سے بدتمیزی کی اور تم تماشا دیکھتی رہیں۔"

اس کی آنکھوں سے در شفاف موتی بے چین ہو کر اس کے گلابی رخساروں پر ڈھلک آئے اور وہ نفی یا رندھی ہوئی آواز میں بولی۔ "میں آپ دونوں کے درمیان کبھی بھی کچھ نہیں بولتی۔ آپ ٹھیک کہہ رہے ہیں۔ میں بیوی ہو کر بھی بس تماشا دیکھتی رہتی ہوں۔" یہ کہہ کر اس نے کرب آلود انداز میں اتنی زور سے اپنی آنکھیں بھینچیں کہ اس کے اوپر اور نیچے کی پلکیں یک جان ہو گئیں اور اس کی آنکھوں سے آنسوؤں کی ایک ہلکی سی لڑی بہہ کر نیچے قالین میں معدوم ہو گئی۔ یک بہ یک مجھے محسوس ہوا کہ اس وقت غزالہ کے ساتھ میرا سلوک سنگین اور بے رحمانہ ہو گیا تھا۔ میں نے اضطراری حالت میں اسے اپنی باہوں میں سمیٹ لیا۔ اس کے لب خاموش تھے لیکن اس کا سراپا ہچکیاں اندر ہی اندر لیتے ہوئے لرز رہا تھا۔ میری مضبوط گرفت میں آتے ہی اس نے اپنا سارا بوجھ میرے اوپر ڈال دیا۔

○☆○

میں نے اپنی گاڑی اول خان کے گھر چھوڑ دی تھی اور اس وقت اس کی جیپ میں اسٹیشن فوری کی طرف جانے والے راستوں پر رواں تھا۔ اول خان اسٹیئرنگ وہیل میرے حوالے کر کے برابر سیٹ پر بیٹھا ہوا تھا۔

"تمہاری دریا سے صلح ہو گئی یا ابھی تک لڑائی چل رہی ہے؟" حسن اسکوائر کے ٹریفک جنکشن سے آگے نکلنے کے بعد اول خان نے سرسری لہجے میں مجھ سے پوچھا۔

"اس سے صلح کیا ہوتی، غزالہ سے سنگین بلوہ ہوتے ہوتے رہ گیا۔" میں نے اپنے رگ و پے میں گزرے ہوئے لمحات اور لمحوں کا سرور محسوس کرتے ہوئے کہا۔ "غزالہ صلح جو ہے اس لیے لڑائی ٹل گئی ورنہ دریا نے آج اپنے چند ہی جملوں سے میرے دماغ پر سنک سوار کر دی تھی۔"

"طوطے کی بلا بندر کے سر نہ ڈالا کرو۔" اول خان نے سنجیدہ لہجے میں کہا۔ "میں غزالہ کا ہم عمر ہوں نہ اتنا بڑا کہ اسے اپنی بچی کہہ سکوں مگر میں تمہیں اتنا ضرور بتانا چاہوں گا کہ وہ

اپنا ثبت کو رہی ہوئی ایک قاتل فدر لڑکی ہے۔ تم خوش نصیب ہو کہ زرتاں کو آتش نوسے زبردستی اسے تمہاری شریک حیات بنوا دیا۔ اس کا خیال رکھا کرو۔ میں نے اندازہ لگایا ہے کہ وہ اتنی حساس اور خوددار طبیعت کی مالک ہے کہ تمہاری بے وفائی کو شاید اپنا نصیب سمجھ کر برداشت کرلے مگر تمہاری بے اعتنائی نہیں سہہ سکے گی۔

میرا خیال ہے کہ میں نے بہت آسان اردو میں اپنی بات واضح کردی ہے۔ بے وفا کھونٹے سے بندھا ہوا محسوس ہوتا ہے جس کی رسی ڈھیلی چھوڑ دی ہوتی ہے۔ وہ دن بھر جہاں بھی منہ مارتا ہے مگر شام کا دھندلکا پھیلتے ہی اپنے کھونٹے کے پاس آ بیٹھتا ہے لیکن بے اعتنا وہ ہوتا ہے جو کھونٹے پر قابض ہونے کے باوجود خود کو کسی چھوٹی بڑی رسی کا پابند نہیں سمجھتا اور جب چاہتا ہے اپنا کھونٹا بدل لیتا ہے۔"

"بس اب آگے نہ بولنا ورنہ مفسر کی زد میں آجاؤ گے۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔ "مجھے گھریلو زندگی کی ان نزاکتوں کا پورا پورا احساس ہے۔ میں تمہیں پہلے ہی بتا چکا ہوں کہ غزالہ سے لوٹے ٹوٹے میں پہل کیا۔ اس نے عجیب طبیعت پائی ہے۔ بالکل پانی کی طرح جو اور پانی میں کس نے آگ لگتی دیکھی ہے۔"

"یہ نہ کہو" اول خان نے چیلنج کرنے والے لہجے میں کہا۔ "بجھتے ہوئے غل کی بجھتیں چند لمحوں کے لئے پانی میں بھی آگ بھڑکا رہی ہیں اور عیال دار کی زندگی میں کبھی کبھی وہ چند لمحے ہی زندگی بھر کا عذاب بن جاتے ہیں۔"

اول خان کی بات زور معنی اور فکر انگیز تھی۔ میں گہری سوچ میں ڈوب گیا۔ شادی سے پہلے مجھے یہ تجربہ ہوچکا تھا کہ غزالہ میری کسی بات پر روٹھ کر ایسی غائب ہوئی تھی کہ میں جب بھی اسے ڈھونڈ کر اس کے قریب پہنچا وہ میرا سامنا کئے بغیر سرعت سے کہیں اور روپوش ہوگئی۔ وہ بہت حساس اور رومانوی طبیعت کی مالک تھی۔ ایسے لوگوں کے بارے میں کچھ نہیں کہا جاسکتا کہ وہ سنگین جذباتی صدمے سے دوچار ہونے کی صورت میں کیا کرگزریں گے۔

راشد منہاس روڈ کا پل عبور کرنے کے بعد ٹریفک کی رفتار یک لخت سست ہوگئی۔ آگے بڑھنے پر پتا چلا کہ پولیس کی دو گاڑیوں نے راستہ اس طرح مسدود کیا ہوا تھا کہ پورا ٹریفک وہاں سے صرف ایک قطار کی صورت میں گزر سکتا تھا۔ راستے کے دونوں اطراف میں کھڑے ہوئے سپاہی مخصوص گاڑیوں کو تفصیلی دیکھ بھال کے لئے ٹریفک کی روانی سے الگ کرکے کنارے سے روک رہے تھے جہاں پولیس کی بھاری نفری گاڑیوں اور کاغذات کی دیکھ بھال کررہی تھی۔

آج کل کے بارے میں کچھ نہیں کہا جاسکتا لیکن ان دنوں اسپیشل ٹاسک فورس کی گاڑیوں پر عام قسم کی نمبر پلیٹ ہوتی تھی اور کوئی بھی عام آدمی ان گاڑیوں کو شناخت نہیں کرسکتا تھا البتہ گہری نظریں ان گاڑیوں کی سج دھج اور ساخت سے اندازہ لگاسکتی تھیں کہ وہ عام گاڑیاں نہیں تھیں۔

"معلوم ہوتا ہے کہ شہر میں کوئی بڑی واردات ہوگئی ہے۔" میں نے پُرتشویش لہجے میں کہا۔ "بڑی تعداد میں گاڑیاں قطار سے الگ کی جارہی ہیں۔ اندازہ ہورہا ہے کہ ہمیں بھی روکا جائے گا۔"

"کل شہر میں ہڑتال ہے۔ یہ تلاشیاں اسی کا پیشگی خمیازہ ہیں۔" اول خان نے ایک گہرا سانس لے کے کہا۔ "اگر کوئی بھی حکومت ضد پر اتر آئے تو دنیا کی کوئی قوت سے نتیجہ آزمائی کرسکتی ہے لوگوں کو تھوڑی سی مدت کے لئے ناک چنے چبوا دیتی ہے اور پھر حالات اپنی پرانی ڈگر پر چلنے لگتے ہیں۔"

"جو کچھ ہورہا ہے اس کے بارے میں تمہاری کیا رائے ہے؟" میں نے اسے کریدا۔

"کچھ بھی نہیں؟" اس نے بے دلی سے جواب دیا۔ "یہ سب سیاسی باتیں ہیں اور سیاست ہمارا شعبہ نہیں ہے۔ میں تم سے پہلے بھی کہہ چکا ہوں کہ ہمارے سسٹم میں بے شمار خرابیاں ہیں۔ ایسے ایسے بھیانک جھول ہیں کہ جنی مرار جیسے سفاک اور خود غرض درندے قومی رہنماؤں کی صف میں داد اور تحسین کے ڈونگرے وصول کرتے ہوئے نظر آتے ہیں لیکن سسٹم کی تبدیلی ہمارا کام نہیں ہے۔ اسپیشل ٹاسک فورس کے ہر ادنیٰ اور اعلیٰ اہلکار کو ملک میں رائج سسٹم میں رہ کر کام کرنے کی تنخواہ دی جاتی ہے۔ ہم اپنی حدود سے تجاوز نہیں کرسکتے۔"

ہماری گاڑی پولیس والوں کے چھوڑے ہوئے تنگ راستے سے گزر گئی۔ کسی نے بھی ہمیں روکنے کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی۔ شاید ایس ٹی ایف کا جلال کسی واضح علامت کے بغیر اس جیپ سے عیاں ہورہا تھا۔

"اسپیشل ٹاسک فورس کے ملازم ہونے کے ساتھ ساتھ تم ایک عام شہری بھی تو ہو۔" رکاوٹوں سے گزر جانے کے بعد میں نے جیپ کی رفتار بڑھاتے ہوئے اول خان کو چھیڑا۔

"ایس ٹی ایف کی ملازمت ایک نظریاتی نوکری ہے۔ تمہیں معلوم ہے کہ ہم پر کوئی قاعدہ یا قانون لاگو نہیں ہوتا۔ ہم ہر کام اپنی صوابدید پر کرتے ہیں۔ جسے حق پر سمجھتے ہیں اسے پوری قوت سے تحفظ فراہم کرتے ہیں جو ملک اور قوم کا غدار نظر آتا ہے اسے سرِ دست موت کی بھیانک وادیوں میں دھکیل دیتے ہیں۔ ہماری لغزشوں پر کوئی سزا دی جاتی ہے نہ اچھے کام کرنے پر کوئی انعام ملتا ہے کیونکہ ہمارے بارے میں یہ یقین کیا جاتا ہے کہ ہماری نیتیں صاف ہوتی ہیں۔ ہماری غلطی بھی نیک نیتی کی مرہونِ منت ہوتی ہے اس میں ذاتی بغض و عناد کا کوئی عمل نہیں ہوتا۔ ایسی نظریاتی نوکری اختیار کرتے ہی ہر اہل کار کو اپنی انفرادیت قربان کرنی پڑجاتی ہے۔ ملازمت کے معاہدے پر دستخط کرتے ہی ہم عام شہری نہیں رہتے۔ سوتے اور جاگتے ہوئے ہر وقت اسپیشل ٹاسک فورس کے ملازم ہوتے ہیں۔ اگر ایس ٹی ٹاسک فورس کے کارکنوں میں کام کرنے کی بہ مشکل موجود ہوتی

نے فوراً ہی مجھ سے جوابی سوال کر ڈالا۔ "جب ہر طرف زوال ہی زوال نظر آ رہا ہو تو کوئی خوش کیسے رہ سکتا ہے؟ ہم لوگ ان معنوں میں عام تو ہی ہوتے ہیں کہ ہمیں اپنے فطری جذبوں پر کوئی اختیار نہیں ہوتا۔ وہ خودرَو ہوتے ہیں۔ چھوئی موئی کے نرم و نازک پودے کی طرح حالات کے نرم و گرم تھپیڑوں سے سکڑتے اور مرجھاتے رہتے ہیں۔"

بات رفتہ رفتہ سنجیدگی کا موڑ لیتی جا رہی تھی۔ میں نے یک لخت خاموشی اختیار کرلی۔ مجھے معلوم تھا کہ وہ باتیں زیادہ دیر تک جاری رہیں تو اول خان اس قدر ملول اور افسردہ ہو جائے گا کہ پھر اسٹیشن فور پر ایلس سے بازپرس میں گہری دلچسپی نہیں لے سکے گا۔

ہم سپرہائی وے سے بائیں طرف کے کچے راستے پر مڑے تو میرے لئے گھور اندھیرے میں ہر سمت یکساں تھی۔ مجھے بس وہی راستہ نظر آ رہا تھا جو جیپ کی تیز روشنی نے دور تک نمایاں کیا ہوا تھا مگر اول خان کی بات مختلف تھی۔ وہ اس علاقے کے چپے چپے سے واقف ہو چکا تھا۔ راستے میں اس نے تین مقامات پر گاڑی کی روشنیوں سے اشارے دیئے تاکہ اندھیرے میں چھپے ہوئے ایس ٹی ایف کے نگہبانوں کو بتا سکے کہ وہ ان کا دشمن نہیں دوست تھا۔

معاً مجھے ایک پرانی بات یاد آ گئی اور میں نے اول خان سے کہا۔ "خدا کا شکر ادا کرو کہ تمہارا یہ ٹھکانا ہمارے ہر دشمن کی نگاہوں سے محفوظ ہے ورنہ راس البنڈا کے بارے میں ظاہر کئے ہوئے خدشات درست ثابت ہو سکتے تھے۔"

"کن خدشات کی بات کر رہے ہو؟" اس کے لہجے سے گہرا تجسس جھلک رہا تھا۔

"زمین پر تمہارے محافظوں کا جال پھیلا ہوا ہے مگر فضائی راستہ ہر ایک کے لئے کھلا ہوا ہے۔ راس البنڈا نے پچھلے ناکام منصوبے میں ایک ہلکا مال بردار طیارہ استعمال کیا پھر فریڈم لاج سے ہیلی کاپٹر میں فرار ہوا۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ فضائی وسائل پر دسترس رکھتا ہے اور اس ویرانے میں بہت آسانی سے کوئی فضائی وار کر سکتا ہے۔"

"کاش" وہ ادھر کا رخ کرنے کی حماقت کر ہی گزرے۔" اول خان کی آواز میں حسرت سمٹ آئی۔ "کل ہی ائیرفورس والوں سے دو ہلکی اینٹی ائیرکرافٹ گنیں مستعار لے کر یہاں نصب کی گئی ہیں۔ میرے ذہن میں کوئی خطرہ جنم لیتا ہے تو میں فوراً ہی اس کا تدارک کرنے کی کوشش کرتا ہوں۔ وہ ادھر آیا تو جلتے ہوئے ملبے میں اس کی لاش پہچانی بھی نہیں جاسکے گی۔ میرے دونوں گنر ائیرفورس ہی سے ریٹائر ہو کر آئے ہیں۔"

ہم اسٹیشن فور کی حدود میں داخل ہوئے تو رات کے ساڑھے بارہ بج چکے تھے اور وہاں رات اتری ہوئی تھی۔ بیرکوں میں کہیں کہیں ہلکی روشنی کے قمقمے جل رہے تھے لیکن بیشتر کمرے تاریک

تھے البتہ اول خان کے دفتر والی بیرک میں کچھ چہل پہل نـ[illegible] تھی۔

اول خان اپنے آدمیوں کے سلام قبول کرتا ہوا [illegible] بجائے اس سے ملحق کمرے میں گھستا چلا گیا۔ دروازہ کھلا [illegible] دراز سفید فام عورت ہڑبڑا کر اٹھی مگر چارپائی سے نیچے نہ [illegible] وہ پختہ عمر کی ایک دراز قامت اور حسین عورت [illegible] اسے الوداع کہہ رہی تھی لیکن اس کے چہرے پر ایسی ہار [illegible] پھیلی ہوئی تھی جس نے اس کے ڈھلتے ہوئے حسن کو [illegible] لگا دیئے تھے۔ اس کے بال قدرے بکھرے ہوئے تھے اور [illegible] خاصی متورم تھیں جیسے وہ دیر تک روتی رہی ہو۔

"اب میں کہاں ہوں؟ کن لوگوں میں ہوں؟ خدا کے [illegible] کچھ بتاؤ ورنہ میرے دماغ کی رگیں پھٹ جائیں گی۔" ہم [illegible] ہی اس نے شستہ انگریزی میں بے بسی سے فریاد کرتے ہوئے [illegible]

"صبر اور سکون سے کام لو۔" اول خان نے زبان سو[illegible] سنبھال کر بے پروائی سے کہا۔ "تمہارے اطمینان کے لئے [illegible] کافی نہیں کہ تم ابھی تک زندہ ہو اور تقریباً چوبیس گھنٹے گزر[illegible] کے باوجود کسی نے تمہیں ہاتھ بھی نہیں لگایا ہے۔ تم کو [illegible] تمہارے پچھلے دوست ریگی مارٹن کو ہلاک کر چکے ہیں۔"

"مجھے صرف لاشیں دکھائی گئی ہیں۔ یہ نہیں بتا[illegible] انہیں کس نے مارا ہے۔"

"رفتہ رفتہ تمہیں سب کچھ بتا دیا جائے گا۔ فی الحال [illegible] پرسکون رکھنے کی کوشش کرو اور ہمارے سوالات کے جواب [illegible] چلی جاؤ۔ تمہاری ادھوری کہانی ہم تک پہنچی ہے مگر بہتر ہو [illegible] از سرِ نو گفتگو کا آغاز کریں۔" اول خان اس سے بہت نر[illegible] بات کر رہا تھا۔ اس اثنا میں میں دوسری خالی کرسی پر بیٹھ چکا [illegible]

"پہلے میں جہاں تھی وہاں مجھے دوسرے قیدیوں کے سا[illegible] رکھا گیا تھا۔" وہ بھرائی ہوئی آواز میں کہنے لگی۔ "غنیمت [illegible] یہاں مجھے الگ کمرا اور بستر دے دیا گیا ہے۔ تم شریف لوگ [illegible] ہوتے ہو۔"

"فریڈم لاج سے پہلے تم اپنا تعارف کرا دو۔ مسز [illegible] تم مس ہالڈے کہلاتی تھیں لیکن اب تم اچانک ایلس کو [illegible] کی دعوے دار بن گئی ہو۔ اس میں کیا چکر ہے؟" میں نے [illegible] راہ پر لاتے ہوئے پوچھا۔

"میرے شوہر کا اصل نام رابرٹ گومز بلک تھا۔" [illegible] نظریں نیچی کرکے چند ثانیوں تک اپنی سوچنے سمجھنے کی صلاحی[illegible] کھو جا کیا پھر بولنے لگی۔ "وہ نیوزی لینڈ میں گاڑیوں کے [illegible] بنانے والی ایک بڑی فیکٹری کا مالک تھا۔ وہ فیکٹری اپنی [illegible] مشہور تھی کہ صرف جنرل موٹرز کے لئے پرزے بناتی تھی۔ [illegible] گومز نے جب اپنے سارے اثاثے سمیٹ کر پاکستان آنا [illegible] کیا تو ہم دونوں نے خود کو پوشیدہ رکھنے کے لئے الگ الگ

ارادہ کرلیا۔ وہ بوب کو جڑ سے ریکی مارٹن بن گیا اور جمی کو جڑ سے مس فلپا ایوانے بن گئی۔"

اول خان نے معنی خیز نظروں سے میری طرف دیکھا پھر ایلس سے کہا۔ "پاکستان آنے کے لیے تم دونوں کو اپنی شخصیات کو بدلنے کا خیال کیوں آیا؟"

وہ ایک گہرا سانس لے کے بولی "یہ ایک لمبی کہانی ہے۔ ہمارے دلوں میں ہیروئن کے خلاف ایک مشنری جذبہ بھرا ہوا تھا۔ ہم دونوں امریکا میں ہیروئن کی فراہمی کے خلاف کوئی قابل ذکر کام کرنا چاہتے تھے۔" وہ لمحہ بھر کے لیے خاموش ہوئی جیسے اپنے امڈتے ہوئے جذبات پر قابو پانے کی کوشش کررہی ہو پھر اپنی بات جاری رکھتے ہوئے بولی۔ "فریڈم لاج کی بربادی اور بوب کے قتل کے بعد میرے پاس کسی بات کو چھپائے رکھنے کا کوئی جواز نہیں رہا۔ مجھے بتا دیا گیا ہے کہ تفتیش مکمل ہونے تک مجھے میرے ملک کے اعلیٰ حکام سے نہیں ملنے دیا جائے گا۔ میں پہلے بھی بتا چکی ہوں اور اب پھر بتا رہی ہوں کہ بوب اور جمی لانبڈ پرانے کلاس فیلو تھے۔ بوب کو معلوم تھا کہ جمی لانبڈ امریکا میں بنائی گئی سوسائٹی فار ہیروئن ایراڈی کیشن کا طاقت ور سربراہ ہے۔ وہ دونوں ایک دوسرے سے ملتے رہتے تھے۔ جمی لانبڈ ہمارے دکھ سے پوری طرح واقف تھا۔ اسی نے بوب کے جذبے کو دیکھتے ہوئے اسے نام بدل کر پاکستان آنے کا مشورہ دیا تھا۔"

ایلس کے انکشافات واقعی اہم اور سنسنی خیز تھے۔ شی کی پوری تاریخ جانے بغیر کوئی اس کہانی پر بھرپور جرح کرہی نہیں سکتا تھا۔ اول خان نے اس سے اگلا سوال کیا۔ "نام بدلنے کے بعد تمہارے بوب کو یہ خیال نہیں آیا کہ جمی لانبڈ اسے اپنی مجرمانہ سازش میں ایک مہرے کے طور پر استعمال کرنا چاہتا ہے۔"

"جمی لانبڈ نے پہلے ہی اسے ہر بات بتا دی تھی۔ وہ ایک دوسرے کے مخلص دوست تھے اور دونوں ہی امریکا سے ہیروئن کا خاتمہ مٹانے کا عزم لیے ہوئے تھے۔ جمی لانبڈ نے اسے بتایا تھا کہ امریکا میں ہیروئن کی بیشتر مقدار پاکستان سے آتی ہے۔ یہ ہیروئن افغانستان، پاکستان اور بھارت کے سرحدی علاقوں میں پیدا کی جانے والی افیم سے تیار کی جاتی تھی مگر یورپ اور امریکا کے لیے اس کی اسمگلنگ پاکستان سے ہوتی تھی۔ نیکی اور سچائی کے خوب صحافتی اصولوں پر عمل کرتے ہوئے امریکا کی نئی نسل میں ہیروئن کی مانگ کو ختم کرنا ناممکن تھا اس لیے نئی پاکستان میں قابل بنانے کے لیے ایک لمبے منصوبے پر کام کررہی ہے" ایلس پوری وضاحت کے ساتھ اپنی کتھا سنا رہی تھی۔ "جمی لانبڈ کا مشورہ تھا کہ اگر بوب اپنی عمر بھر کی کمائی ہیروئن کے خلاف لٹانے کا ارادہ کرہی چکا ہے تو اسے اپنے انسانوں کی پاکستان میں آبادکاری کرنی چاہیے جہاں ہر طرف کرپشن کا راج ہے۔ وہ سماجی بہبود کے کسی بھی منصوبے کی آڑ لے کر پاکستان کی غریب آبادیوں

میں مفت ہیروئن تقسیم کرنا شروع کردے تو چند ہی برسوں میں صرف پاکستان میں ہیروئن کی کھپت اتنی بڑھ جائے گی کہ ہم لوگ دوسرے ملکوں سے پاکستان میں ہیروئن کھپا سکیں گے۔"

"جمی لانبڈ امریکا کا ایک مراعات یافتہ مجرم تھا۔" اول خان نے تلخی سے کہا۔ "وہ صدر امریکا تک براہ راست رسائی رکھتا تھا۔ اسے خطیر رقمیں مہیا کی جاتی تھیں۔ آخر بوب کے دماغ میں کیا خلل آگیا تھا کہ وہ اپنی کامیاب زندگی کو تج کر اپنی ساری دولت پاکستان کے خلاف لٹانے پر آمادہ ہوگیا تھا۔"

"یہی ہمارے دکھ، مصائب اور بربادی کی اصل داستان ہے۔" ایلس نے لرزتی ہوئی آواز میں کہا۔ "نیڈ کو ہمارا اکلوتا بیٹا تھا۔ گھریلو آزادیوں کی وجہ سے وہ سات سال کی عمر میں ہیروئن کا عادی ہوگیا۔ ہمیں اس کے ایڈکشن کا علم ہوا تو پانی سر سے گزر چکا تھا۔ بوب دیوانگی کے عالم میں اسے اپنے ساتھ لے کر دنیا بھر کی خاک چھانتا رہا لیکن نیڈ کی لت نہیں چھوٹ سکی۔ اس کا نشہ ٹوٹتا تو اس کا پورا بدن اکڑ کر کانپنے لگتا، آنکھوں کی پتلیاں اوپر چڑھ جاتیں، بدن سے پسینے کی دھاریں بہنے لگتیں اور اکثر پتلے دست شروع ہوجاتے۔ اسے اس حالت میں دیکھ کر اس کے معالج تو کیا، خود بوب کو اسے ہیروئن دینی پڑجاتی تھی۔ بوب کو ہیروئن سے شدید نفرت تھی مگر اپنے نیڈ کے لیے وہ ہر وقت اس ہولناک سفوف سے بھری ہوئی شیشی جیب میں لیے پھرتا تھا۔ ہماری محنت کسی کام نہیں آسکی۔ گیارہ سال کی عمر میں نیڈ نے ہماری بانہوں میں سسک سسک کر دم توڑ دیا۔ اس کی موت بہت بھیانک تھی۔ ہم نے اپنی آنکھوں سے دیکھا تھا کہ ہیروئن معصوم انسانوں کو دھیرے دھیرے کس طرح موت کی اندھی اور بے رحم وادیوں میں دھکیلتی ہے۔ نیڈ کو دفنانے کے بعد بوب کا دل ہر چیز سے اچاٹ ہوگیا۔ وہ کہنے لگا کہ بے جان سونٹوں کے پرزے بنا بنا کر اس نے اپنی زندگی برباد کی ہے۔ اسے زندہ انسانوں کے لیے کچھ کرنا چاہیے اگر وہ ایک انسان کی زندگی بھی بچالے تو سمجھے گا کہ اس نے اپنا مقصد حیات پالیا ہے۔"

"لہٰذا" میں نے استہزائیہ لہجے میں کہا۔ "اور اس طرح اس نے امریکا میں بسنے والوں کی زندگیاں بچانے کے لیے پاکستان کے انسانوں کو اس ہولناک وبا میں مبتلا کرنے کا فیصلہ کرلیا۔ بڑا سفاک تھا تمہارا شوہر جو انسانوں میں صرف رنگ اور نسل کی بنیاد پر اتنا گھناؤنا امتیاز برتتا تھا۔"

"یہ اس کی سوچ نہیں تھی، وہ بس ہیروئن کا دشمن تھا۔" ایلس نے اپنی مدافعت کرتے ہوئے کہا۔ "یہ سوچ جمی نے دی تھی۔ وہ کہتا تھا کہ پاکستان اور افغانستان کے مشترکہ سرحدی علاقوں میں افیم کی جڑیں تباہ کیے بغیر دنیا کو دردناک موت کے اس عذاب سے نہیں بچایا جاسکتا اور پاکستان کے حکمران یہ قدم اسی وقت اٹھائیں گے، جب ان کی سرحدوں میں گھر گھر ہیروئن کا

اسمبپ تاج رہا ہوگا۔"

"قدرت نے بوب کے قابلِ نفرت جرم کے خلاف اپنا فیصلہ صادر کردیا ہے۔" میں نے بے رحمی سے کہا۔ "تمہارے کہنے کا مطلب یہ ہے کہ تم دونوں نے اپنے اکلوتے بیٹے کی موت کے بعد ٹی میں شمولیت اختیار کی تھی۔"

"میں نے یہ کب کہا۔۔۔ ہم کبھی بھی ٹی میں شامل نہیں ہوئے۔ بوب کے اثاثے کئی بلین ڈالر مالیت کے تھے۔ وہ یہ سب جمی لانچڈ کو سونپ دینا چاہتا تھا مگر جمی لانچڈ نے اسے روک دیا۔ ٹی کو خطیر سرکاری گرانٹ ملتی تھی۔ جمی لانچڈ اسے ایمان داری سے ان ہی مقاصد پر خرچ کرتا تھا جن کے لیے ٹی بنائی گئی تھی۔ لیکن زرِ زمین دنیا کے بعض بے تاج بادشاہ اس رقم پر نظر رکھے ہوئے تھے۔ وہ جمی لانچڈ کو اپنے ساتھ ملا کر یا اسے راستے سے ہٹا کر ساری گرانٹ کھا جانا چاہتے تھے۔ جمی لانچڈ نے بوب سے کہا کہ اس نے اپنا سرمایہ ٹی میں لگایا تو وہ کسی بھی وقت ڈوب جائے گا۔ پھر اس نے بوب کو پاکستان آکر مشن چلانے کا ایک منصوبہ دیا۔ بوب جمی لانچڈ سے مشورے ضرور لیتا تھا لیکن وہ فریڈم لاج کا مالک و مختار تھا۔ پچھلے تین سالوں میں اس نے بڑی عرق ریزی سے کام کرتے ہوئے یہاں کروڑوں روپے خرچ کیے ہیں۔"

مجھے اندازہ ہوا کہ وہ اندر کی بہت سی باتیں جانتی تھی۔ میرے لیے یہ ایک چونکا دینے والا انکشاف تھا کہ امریکا میں بھی کوئی لابی جمی لانچڈ کے خلاف کام کررہی تھی۔ ایلس کے سینے میں چھپے ہوئے وہ تمام راز نرمی سے ہی اگلوائے جاسکتے تھے۔ ہمارے سخت سوالات اور تبصروں سے وہ کسی بھی لمحے بھڑک کر خاموشی اختیار کرسکتی تھی۔

"یہاں ٹی کے کارندے تمہاری مدد تو کرتے ہوں گے؟" میں نے نرمی سے پوچھا۔

"بالکل نہیں۔" اس نے نفی میں سر ہلا کر کہا۔ "جمی لانچڈ کو یہاں بغاوت کا سامنا تھا۔ حالات قابو میں آنے تک اس نے بوب کو بالکل الگ تھلگ رہ کر کام کرنے کا مشورہ دیا تھا مگر مناسب وقت آنے سے پہلے ہی جمی لانچڈ کو واشنگٹن میں گولی مار کر ہلاک کردیا گیا۔ اس کے مخالف آخرکار صدر کو اپنا ہم نوا بنانے میں کامیاب ہوگئے تھے۔"

"یعنی امریکا کے صدر نے جمی لانچڈ کے مخالفوں سے گٹھ جوڑ کرکے انہیں ٹی کی سرکاری امداد کھانے کی کھلی چھوٹ دے دی اور جمی لانچڈ کو مروا دیا؟" میں نے حیرت اور بے یقینی سے پوچھا۔

"ہوسکتا ہے کہ سب کچھ بالکل اسی طرح نہ ہوا ہو مگر جمی لانچڈ کے جانشین کی نامزدگی نے ثابت کردیا کہ وائٹ ہاؤس کی سوچ میں کوئی ایسی ہی تبدیلی آئی تھی۔ جمی لانچڈ نے اپنے قتل سے دو دن پہلے سیٹلائٹ فون پر بوب سے بات کی تھی۔ اس کی چھٹی حس نے اسے چوکنا کردیا تھا اور وہ اپنی جان کو خطرے میں محسوس کررہا تھا۔

اسے اپنے گرد کوئی جال مضبوط ہوتا ہوا معلوم ہورہا تھا۔ [...] کی انتخابی مجبوریاں اسے جمی لانچڈ کے مخالفوں کی طرف [...] مجبور کررہی تھیں۔"

"تم اپنی گفتگو میں بہت اختصار سے کام لے رہی ہو۔ [...] لانچڈ کے قتل کا پورا پس منظر جاننا چاہتا ہوں۔"

"صدر کے کسی اہم ملاقاتی کا ایوانِ صدر کے احاطے [...] ہونا ہی میری باتوں کا سب سے بڑا ثبوت ہے۔ جمی لانچڈ [...] کسی بے آواز رائفل کا نشانہ بنایا گیا جب وہ صدر سے [...] کے بعد روانگی کے لیے اپنی ذاتی موٹر کار میں بیٹھ رہا تھا۔ یہ کوئی [...] نہیں تھا اس واقعے کی پہلے سے منصوبہ بندی کرلی گئی تھی [...] لانچڈ کے جانشین کے تقرر نے پوری بات ہی کھول دی۔" ان [...] میں کھو کر ایلس عارضی طور پر اپنے غم اور صدمے کو بھلا [...] تھی اور نہایت پُر اثر انداز میں کہہ رہی تھی۔ "ٹم کلارک [...] سربراہ بنا دیا گیا۔ جاننے والے جانتے ہیں کہ وہ راس البیڈا [...] تھا اور راس البیڈا جمی لانچڈ سے ظاہری دوستی رکھنے کے باوجود [...] رقم کا جو ٹی کو ملتی ہے سب سے بڑا طلب گار تھا۔ راس [...] ایک ارب پتی صنعت کار ہونے کے باوجود زیونسٹ اسٹارز [...] یہودی تنظیم کا روحِ رواں ہے۔ اس حوالے سے ذرائع [...] با اثر لوگوں میں اس کا گہرا اثر و رسوخ ہے۔ اس بات میں [...] نہیں کہ وہ زیونسٹ اسٹارز کی ترقی پر بے دریغ اپنی دولت لٹاتا [...] ذاتی معاملات میں وہ بہت حریص اور لالچی انسان ہے۔ اس [...] آرزو تھی کہ ٹی کو ملنے والی بے اندازہ رقوم پاکستان میں [...] کے فروغ میں لٹانے کے بجائے ہیروئن کی تجارت میں لگایا [...] اور اس طرح حاصل ہونے والی بھاری آمدنی سے زیونسٹ اسٹارز [...] کی طاقتور زیرِ زمین نسلی اور سیاسی تنظیم بنا دیا جائے۔ اپنے ان [...] کے لیے اسے امریکا میں آباد پوری یہودی برادری کی حمایت [...] ہے۔ امریکا میں یہودیوں کے ہر معبد کے رِبّی زیونسٹ اسٹارز [...] مشاہرہ حاصل کرتے ہیں۔ راس البیڈا نے امریکا کے [...] دھمکی دی تھی کہ جمی لانچڈ کو ٹی کی سربراہی سے معزول کرنے [...] کے نرمی کو نامنظور کیا گیا تو امریکا میں آباد سارے یہودی [...] انتخابات میں مخالف جماعت کا ساتھ دیں گے۔"

"یعنی جمی لانچڈ کو ہٹانا صدر کی انتخابی مجبوری بن گئی [...]" میں نے کہا۔

"یہودیوں کی حمایت امریکی انتخابات میں کلیدی کردار [...] ہے۔" ایلس بولی۔ "دونوں پارٹیاں اپنے انتخابی منشور میں [...] کی خوشنودی کے لیے خاص اہتمام کرتی ہیں۔"

"صدر کو آنے والے انتخابات میں یہودیوں کی [...] یقین دہانی مل گئی اور راس البیڈا کو ٹی کے وسائل سے [...] آزادی مل گئی۔ جمی لانچڈ کے خون پر ہونے والا یہ سودا [...] سیاست میں یہودیوں کے اثر و نفوذ کا ایک خون آشام [...]

لیکن یہ بات سمجھ میں نہیں آئی کہ تمہارے صدر نے جمی لا ننڈ کے قتل کے لیے ایوانِ صدر کا انتخاب کیوں کیا؟"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ اسے کہیں بھی قتل کرایا جا سکتا تھا مگر بوب کا ایک خاص نظریہ تھا۔ صدر نے اسے استعفیٰ دینے کے لیے بلایا ہوگا۔ جمی لا ننڈ اڑ گیا۔ وہ صدر کے بہت سے رازوں کا امین تھا۔ باہر جا کر وہ زبان کھولتا تو امریکا میں ایک طوفان برپا ہو جاتا۔ جمی کا انکار صدر کے لیے غیر متوقع ثابت ہوا اور جمی کو وہاں سے زندہ رہنا نصیب نہ ہو سکا۔"

"اس سے مذاکرات ضروری تھے" لال خان نے کہا۔ "مذاکرات کیے بغیر صدر اس کی موت کا پروانہ جاری نہیں کر سکتا تھا کیونکہ جمی لا ننڈ بہرحال صدر کا ایک خاص مہرہ تھا جس سے دوسرے کام بھی لیے جا سکتے تھے۔"

"جمی لا ننڈ کے قتل کے بعد ٹی سے تمہارے رابطے ختم ہو گئے؟" میں نے الیس سے پوچھا۔

"جمی لا ننڈ کے ہمدردوں سے کچھ خبریں ملتی رہیں۔ جم کلارک نے ٹی کی سربراہی سنبھالتے ہی پاکستان کے ذریعے امریکا اور یورپ میں ہیروئن کی اسمگلنگ کا کاروبار منظم کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ ان بھیڑیوں کو صرف پیسہ کمانے سے غرض ہے۔ انہیں اس بات کی کوئی پروا نہیں کہ ہیروئن استعمال کرنے والے کتنی سرعت سے دردناک موت کی آغوش میں پہنچتے ہیں۔ جم کلارک ٹی کے باغیوں اور جمی لا ننڈ کی روپوش بیٹی سے کسی کاروباری مفاہمت کرنے کے ارادے سے کراچی آیا لیکن وہ ان لوگوں کو اپنی نیک نیتی کا یقین نہیں دلا سکا۔ مریا لا ننڈ اپنے باپ کے کسی جانشین کا تصور بھی نہیں کر سکتی تھی۔ انہی یہ سمجھے ہوں گے کہ جم کلارک ان کی سرکوبی کے لیے بہ نفسِ نفیس یہاں آ پہنچا ہے۔ انہوں نے بے دردی سے اسے بھون ڈالا۔"

میں محسوس کر رہا تھا کہ الیس کو اس وقت تک یہ علم نہیں ہو سکا تھا کہ فریڈم لاج میں ان لوگوں پر حکم چلانے اور بوب کو ہلاک کرنے والا راس البیڈا ہی تھا۔ اس کے بارے میں الیس کا لب و لہجہ لاتعلقانہ سا تھا۔

"جم کلارک کی جگہ کس نے لی ہے؟" الیس کو خاموش پا کر کمال نے سوال کیا۔

"وہ بھی راس البیڈا ہی کا کوئی حاشیہ بردار ہوگا" الیس نے قدرے حقارت سے کہا۔

"اس کا مطلب ہے کہ آخری دنوں میں کراچی میں ٹی نے اپنے حریف کا روپ دھار لیا تھا۔ بوب ہیروئن کو یہاں پھیلانے پر محنت کر رہا تھا اور ٹی یہاں کی ساری ہیروئن سمیٹ کر مغربی دنیا میں لے جانا چاہتی ہے۔"

"کوشش تو یہی ہے لیکن ٹی کو ابھی تک کوئی کامیابی نہیں ہو سکی ہے۔ وہ یہاں کے باغیوں سے خوف زدہ ہیں۔ ان میں زیٹی کا نام سرِفہرست ہے۔ وہ کسی بدمست سانڈ کی طرح ہر اس شخص سے الجھتا پھرتا ہے جو پاکستان کے کسی بھی مفاد کے خلاف کوئی کام کر رہا ہو۔ بوب اور ریجنلڈ سے بھی حال ہی میں اس کی جھڑپیں ہوئی تھیں۔"

"اس کے بارے میں بھی بتاتی چلو۔" میں نے دلچسپی لیتے ہوئے پوچھا۔

"وہ ہماری بدنصیبیوں کی ابتدا تھی" الیس ایک گہرا سانس لے کے بولی "بوب اپنے عروج کے دنوں میں امریکا کا ایک معروف فری تھا۔ وہ یہاں جس مشن پر کام کر رہا تھا وہ پاکستانیوں کے نزدیک کوئی سنگین جرم ہو سکتا ہے لیکن ہماری اس وقت کی سرکاری پالیسی اور ٹی کے مقاصد سے ہم آہنگ تھا۔ ابتدا میں ہمیں اپنی بقا کے لیے یہاں متعین سفارت کاروں سے مدد لینی پڑی۔ رفتہ رفتہ سفارتی اہل کاروں سے ہمارے ایسے مراسم ہو گئے کہ ہم بھی کبھار ان کے لیے خفیہ معلومات فراہم کرنے لگے۔

"جب بوب نے اپنے مشن کے لیے فریڈم لاج حاصل کر لیا تو اس نے اپنے دو ہم خیال اور فرعی ساتھیوں کو بھی امریکا سے یہاں بلا لیا۔ بوب بہت فیاضی سے ان کی ساری مالی ضروریات پوری کرتا رہتا تھا۔ ان میں سے ایک کا نام ریجنلڈ اور دوسرے کا نام تھا۔ نام چند روز پہلے ہی زیٹی سے ایک مقابلے میں مارا گیا تھا۔"

"زیٹی سے ان خبیثوں کو کیا پرخاش تھی؟" میں نے پوری بات سمجھ لینے کے باوجود انجان بن کر معصومانہ لہجے میں سوال کیا۔

"کچھ بھی نہیں" اس نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔ "پچھلے تین برسوں میں ہمارا کسی سے کوئی تصادم نہیں ہوا تھا۔ ہم نہایت خاموشی مگر لگن سے اپنا کام کر رہے تھے۔ سماجی کاموں میں دلچسپی لینے والے معزز گھرانوں سے ہمارا گہرا میل جول تھا لیکن چیف کی آمد نے ہمارا سارا انتظام درہم برہم کر دیا۔"

"یہ چیف کون ہے اور کہاں سے آیا تھا؟" میں نے مضطربانہ لہجے میں پوچھا۔

"وہ وہی منحوس ہے جو فریڈم لاج میں بوب اور ریجنلڈ کو قتل کر کے ہیلی کاپٹر سے فرار ہوا تھا" وہ فیصلے لہجے میں بولتا "وہ سی آئی اے کے اسسٹنٹ ڈائریکٹر گیری ہارٹ اور انسپکٹر حبیب ظفر کو ساتھ لے کر زیٹی کا قلع قمع کرنے آیا تھا مگر چند ہی روز میں ان دونوں پر اختیار کھو بیٹھا۔ چیف کی مدد کے لیے ہمارے قونصل جنرل نے بوب کو فون کیا تھا۔ بوب جب چیف سے مل کر آیا تو سخت مضطرب اور پریشان تھا۔ اس نے بتایا کہ قونصل خانے کے ایک کمرے میں چیف نے پردے کے پیچھے سے سارے مذاکرات کیے تھے۔ اس نے ریجنلڈ اور نام کے بارے میں جاننے کے بعد بوب کو تین ایجنٹس دیے تھے اور ان تینوں کو بلیک ٹائیگرز اور وائٹ ہاک کے کوڈ دیے تھے۔ اس کے بعد ہی سے وہ خبیثوں مصروف اور پریشان رہنے لگے تھے۔ ایک رات چیف کے حکم پر بوب اور نام گھر سے گئے لیکن پھر

بوب اکیلا واپس آیا۔ وہ سخت خوف زدہ تھا کیونکہ ٹام زخمی سے مقابلے میں مارا گیا تھا۔ اس کے بعد بوب اور ریجنلڈ مجھ سے بھی رازداری برتنے لگے۔"

"انہوں نے تم کو نہیں بتایا کہ چیف کے روپ میں کون ہے؟" میں نے پوچھا۔

"نہیں!" اس نے اپنے سر کو نفی میں جنبش دے کر کہا۔ "وہ خود اس کی اصلیت سے ناواقف تھے تو بے چارے مجھے کیا بتاتے لیکن میں جانتی ہوں کہ چیف کے آنے کے بعد ان کی زندگیاں اجیرن ہو گئی تھیں۔ وہ تینوں ہر وقت خوف زدہ اور پریشان رہنے لگے تھے۔"

"بعد میں چیف فریڈم لاج ہی میں آ بسا تھا۔ اس وقت بھی تم کو نہیں معلوم ہوا کہ وہ کون تھا۔"

"وہ قد آور اور وجیہہ آدمی تھا لیکن اس نے اپنا کوئی تعارف نہیں کرایا۔ ہم لوگ اسے ادب اور احترام سے چیف ہی کے نام سے پکارنے پر مجبور تھے۔" ایلس نے بے بسی سے کہا۔

"تم چاروں میں سے کوئی راس المیڈا کو پہچانتا تھا؟" میں نے دھیرے سے پوچھا۔

میرے سوال پر وہ بری طرح چونک پڑی اور مجھے گھورتے ہوئے سرسراتی ہوئی آواز میں بولی۔ "کیا تم یہ کہنا چاہ رہے ہو کہ چیف کے روپ میں راس المیڈا خود یہاں آیا ہوا ہے؟"

"فی الحال میں کچھ بھی کہنے کی پوزیشن میں نہیں ہوں۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔ "میرے ذہن میں ایک موہوم سا خیال آیا تھا۔ مجھے اپنے سوال کا جواب درکار ہے۔"

"میرا خیال ہے کہ ہم میں سے کوئی بھی راس المیڈا سے واقف نہیں تھا۔ امریکا میں بھی بہت کم لوگوں نے اسے دیکھا ہو گا۔ وہ اپنی ذات کو ہمیشہ پس منظر میں رکھتا ہے۔ اس کے طور طریقے بالکل جی لانیڈ جیسے ہیں۔"

پہلی بات یہ تھی کہ ابتدا میں وہ چاروں راس المیڈا کو نہیں پہچانتے تھے اور نہ انہیں یہ راز معلوم تھا کہ چیف کے پردے میں راس المیڈا کراچی آیا ہوا ہے مگر گیری ہارٹ اور جیف ملر کے قبضے میں، میں نے اپرنس پر تیخ و ترش باتیں کرتے ہوئے اس کا یہ راز فاش کر دیا تھا مگر بوب اور ریجنلڈ نے ایلس کی پریشانی کے خیال سے یا پھر راس المیڈا کی کسی دھمکی کے زیر اثر ایلس کو یہ راز نہیں بتایا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ ایلس اپنے فریڈم لاج میں چیف کو دیکھ کر بھی اسے شناخت نہیں کر سکی۔ ٹام وہ راز جاننے سے پہلے ہی جہنم واصل ہو چکا تھا۔ بوب اور ریجنلڈ کو راس المیڈا نے فرار ہوتے وقت ہلاک کر دیا۔ جانے نہیں اس نے ایلس کو کیوں فراموش کر دیا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ ایلس یا مس ملی یا روے کو ان معاملات سے بالکل الگ تعلق سمجھتا ہو۔

"تم نے ہمارے ساتھیوں کے سامنے ابتدائی بیان میں کہا ہے کہ تمہارے شوہر کی موت بین الاقوامی مجرموں کی رسہ کشی کا نتیجہ ہے۔ کیا تم اپنے اس بیان کی وضاحت کرو گی؟" میں نے سوچتے ہوئے کہا۔

"جب تک شی میں جی لانیڈ کے قدم جمے ہوئے تھے، ہیروئن اور پاکستان کے حوالے سے ہم سب کا مشن یکساں تھا۔ ہماری حکومت سے بوب تک سب کی یہی کوشش تھی کہ پاکستان کی ہیروئن کی مانگ اور کھپت بڑھا کر امریکا کو محفوظ کیا جائے۔ مگر پھر راس المیڈا کا قبضہ ہونے کے بعد پوزیشن بدل گئی۔ حکومت اپنے موقف سے دستبردار ہو گئی۔ راس المیڈا پاکستانی اور افغان ہیروئن کا طلب گار تھا جب کہ ہم اپنے خرچ پر اسے یہاں مفت بانٹ رہے تھے۔ انہیں معلوم تھا کہ جو شخص اپنے سینے پر اکلوتے بیٹے کی دردناک موت کا داغ لے کر آیا ہے سب کچھ بھلا کر ایک مشن لے کر پاکستان آیا ہے، وہ کسی بھی قیمت پر اپنے مشن سے انحراف نہیں کرے گا۔ چیف ہماری حکومت کا نمائندہ رہا ہو یا راس المیڈا کا ہرکارہ، وہ امریکا ہی سے فریڈم لاج کی بربادی کا منصوبہ لے کر چلا تھا اور تم دیکھو کہ چیف نے پسپا ہوتے ہوتے بھی بوب اور ریجنلڈ کو مار کر فریڈم لاج کا مشن ہمیشہ کے لیے دفن کر دیا۔"

"تمہیں یقین آ گیا کہ انہیں چیف نے فرار ہوتے ہوئے قتل کیا تھا؟" میں نے پوچھا۔

"پہلے مجھے شبہ تھا کہ مجھے چیف سے بدظن کرنے کی کوشش کی جا رہی ہے لیکن پھر مجھے لاشوں کی حالتیں دکھائی گئیں۔ جو لوگ لڑتے ہوئے مارے گئے تھے ان کی لاشیں بری طرح چھلنی ہو گئی تھیں۔" ایلس نے کہا۔ "میں خود فریڈم لاج میں محصور تھی مجھے معلوم ہے کہ وہاں تاک تاک کر نشانے بازی نہیں ہو رہی تھی بلکہ اندھا دھند برسٹ برسائے جا رہے تھے۔ اس مقابلے میں مرنے والوں کا وہی حشر ہونا چاہیے تھا۔ دوسری طرف تینوں لاشیں بالکل صحیح سلامت تھیں۔ ان تینوں کے دل یا پیشانی میں صرف ایک مہلک گولی کا داغ تھا۔ بوب اور خان کے سینوں میں دل کے مقام پر سوراخ تھے اور ریجنلڈ کی پیشانی کے وسط میں گولی پیوست ہوئی تھی۔ مقابلے میں ایسا ہونا ممکن نہیں تھا۔"

"چیف کے ہاتھوں مرنے والا تیسرا مقامی کون تھا؟" اسے تعاون پر آمادہ پا کر میں ہر بات جان لینا چاہ رہا تھا۔

"وہ ایک وفادار قبائلی ولاور خان تھا مگر ہم اسے صرف خان کہا کرتے تھے۔ وہ بہت دبنگ آدمی تھا۔ ہمارے مقامی اسٹاف کو وہی کنٹرول کرتا تھا۔ اس کی صورت سے سب کی روح فنا ہوتی تھی کیونکہ ڈسپلن کے معاملے میں وہ بہت سخت تھا۔ ہماری ضرورت کے لیے عمدہ ہیروئن کی خریداری بھی وہی کیا کرتا تھا۔"

"بوب کو ایسا وفادار قبائلی کہاں سے مل گیا جو ہر فن مولا تھا؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"ہمارے سفارت کار تمہارے ملک کے مختلف حصوں کے

رہے پر جاتے رہتے ہیں اور لوگوں سے ملنے جلنے کے دوران کام کے فرضیوں کو ناز لیتے ہیں۔ وہ پہاڑوں میں رہنے والے ایک ملک کا بیٹا تھا۔ وہ اپنے ماحول سے بری طرح اکتایا ہوا تھا اور کراچی کی بارونق زندگی کے مزے اٹھانا چاہتا تھا۔ اس کے باپ نے ایک تجارت کار سے اس کا ذکر کیا تھا۔ فریڈم لاج بنا تو اس سفارت کار نے خان کو اس کے پہاڑی گاؤں سے کراچی بلا کر بوب کے حوالے کردیا۔ بوب کی دی ہوئی مراعات اور آزادیوں نے اس کو اس قدر جانثار کیا کہ وہ بوب کے اشارے پر کسی کو قتل بھی کرسکتا تھا۔ وہ ہیروئن تک پڑھا ہوا تھا۔"

"وہ تمہارے لیے ہیروئن کہاں سے لایا کرتا تھا؟" کافی دیر بعد اول خان نے دوبارہ مخل انداز ہو کر پوچھا۔

"اس کے ہیروئن فروشوں سے قریبی رابطے تھے۔ صوابی میں اس کے باپ کی زمینوں پر افیم کی کاشت ہوتی ہے اور وہ لوگ اس مہنگی فصل کی وجہ سے خوش حالی کی زندگی گزار رہے ہیں۔ افیم کی کاشت کرنے اور ہیروئن بنانے والوں کا چولی دامن کا ساتھ ہوتا ہے۔ بدلا ور خان کے لیے کوئی کام ہی نہیں تھا۔"

میجر غوث نے الیس کے سامنے راس البیڈا کا نام نہ لے کر ثابت ہوشمندی کا ثبوت دیا تھا۔ چیف کی اصلیت سے بے خبر ہونے کی وجہ سے الیس نے شاید اپنی پوری کہانی بلاکم و کاست سنادی تھی۔ اگر اسے پہلے ہی حقیقت کا علم ہوگیا ہوتا تو وہ ہرگز بھی اتنی تفصیل میں نہ جاتی۔

اس نے جی لانجڈ' راس البیڈا اور امریکا کے صدر کے درمیان اتفاقی گٹھ جوڑ اور پھر خوں ریزی کے بارے میں جو کچھ بتایا تھا وہ بہت الم ناک تھا۔ ہم پاکستان میں جی مرار کے گھناؤنے کردار کو روتے تھے لیکن انسانی آزادیوں کے سب سے بڑے علم بردار امریکا کی سیاست بھی کچھ کم گندی نہیں تھی۔ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے سائنسی اور صنعتی ترقی کے ساتھ ساتھ پوری دنیا میں انسانی معاشرے تضاد' شکست و ریخت اور تنزل کا شکار ہو رہے تھے' رہی سہی انسانی اور اخلاقی اقدار تیزی سے مٹ رہی تھیں اور جمہوریت کی آڑ میں ہر جگہ جنگل کا سا قانون پھل پھول رہا تھا۔ باہر سے نرم خو' انسان دوست اور منکسر المزاج نظر آنے والے سیاست داں شاید دنیا کے ہر حصے میں ایک جیسے تھے۔ ان کا باطن سیاہ تھا اور وہ اپنے اقتدار کے لیے اپنے بھائیوں اور جاں نثاروں تک کو اپنے ہاتھوں سے موت کے گھاٹ اتار سکتے تھے

"جب چیف فریڈم لاج میں آیا تو تم لوگوں کو حیرت نہیں ہوئی کہ اس بار اس نے خود کو چھپانے کی کوشش کیوں نہیں کی تھی؟" میں نے ایک سگریٹ سلگانے کے بعد الیس کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے پوچھا۔

"سب ہکا بکا رہ گئے تھے کیونکہ پہلی ملاقات میں بوب اور چیف کے درمیان ایک پردہ حائل رہا تھا۔ وہ آیا تو اسے کوئی بھی نہیں پہچان سکا مگر پھر بوب نے اس کی آواز میں چند اہم باتیں سنیں تو فریڈم لاج کا شیرازہ اٹھا دیا گیا اور چیف کسی شہنشاہ کی طرح اندر داخل ہو کر پورے نظم و نسق پر چھاتا چلا گیا۔"

"تمہیں اب یہ جان کر حیرت نہیں ہونی چاہیے کہ چیف دراصل راس البیڈا ہی تھا۔"

تھوڑی دیر پہلے وہ خود بھی سوال کرچکی تھی لیکن میری زبان سے وہ انکشاف سن کر اس کی آنکھیں حیرت اور خوف سے پھیلتی چلی گئیں اور اس کے ہونٹوں سے کانپتی ہوئی آواز برآمد ہوئی "آخر میرے شبہات درست ہی نکلے۔ وہ فریڈم لاج کو تباہ کرنے کا منصوبہ لے کر آیا تھا اور اپنا کام پورا کرکے چلا گیا۔"

وہ شہر کے میلے میں گئے ہوئے سپاہی کی سی بات تھی۔ میلے میں اتفاقاً اس کا کمبل گم ہوگیا۔ واپسی پر گاؤں والوں نے بڑے اشتیاق سے شہر کے میلے کا احوال پوچھا تو سپاہی نے برا سا منہ بنا کر کہا تھا "میلہ ویلہ کچھ نہیں تھا۔ یار لوگوں نے میرا کمبل چرانے کے لیے سارا سوانگ رچایا ہوا تھا۔"

الیس نے میری توقع سے کہیں بڑھ کر تعاون کا مظاہرہ کیا تھا۔ میں نے اپنے خیال کا اظہار کرکے اس کے جذبات کو مجروح کیے بغیر کہا "وہ فریڈم لاج سے ضرور چلا گیا لیکن ابھی اسی شہر میں ہے کیونکہ اسے اپنے کچھ اور کام بھی نمٹانے ہیں۔ تم صرف یہ سوچ کر اسے کس طرح گھیرا جاسکتا ہے۔ تم اس کی موت یا گرفتاری میں کوئی مدد کرسکیں تو تمہیں آزاد کرکے امریکا بھیج دیا جائے گا ورنہ یہاں کی کوئی خستہ حال جیل تمہارا مقدر بن جائے گی۔"

"میں کیا' تم سب بھی اس کا کچھ نہیں بگاڑ سکتے۔ وہ بہت چالاک اور سفاک درندہ ہے۔" الیس خوف زدہ لہجے میں بولی "وہ ہیلی کاپٹر تین برس سے فریڈم لاج کی چھت پر پوشیدہ تھا۔ اسے کسی برے وقت کے لیے وہاں لایا گیا تھا لیکن تم نے دیکھ لیا کہ جب ہم لوگوں پر برا وقت آیا تو وہ ہیلی کاپٹر ہمارے کسی کام نہیں آسکا' راس البیڈا اس میں فرار ہوگیا۔"

"اس ہیلی کاپٹر میں کتنے افراد کو لے جانے کی گنجائش تھی؟" میں اچانک ہی پوچھ بیٹھا۔

"کل تین افراد۔ ہوا باز کے علاوہ صرف دو" اس نے کہا۔ "کلف ہمارا ہوا باز تھا۔ بقیہ قیدیوں اور لاشوں میں صرف ہارون غائب ہے۔ پتا نہیں راس البیڈا نے ان دونوں کا کیا حشر کیا ہوگا۔"

ہوا باز کو ساتھ لے جانا ناگزیر تھا مگر ہارون کون تھا۔ میں نے الیس سے یہ بھی پوچھ لیا۔

"وہ شاید ہماری صفوں میں راس البیڈا کا جاسوس تھا۔ وہ امریکا سے تمہارے شمالی علاقوں کی سیاحت کے لیے پاکستان آیا ہوا تھا۔ اسے تین ہفتے پہلے ہیری نے بوب کے پاس بھیجا تھا۔"

"ہیری کون ہے؟" الیس کی بات میں سے بات نکلتی چلی آرہی

تھی۔

"وہ قونصل خانے کا ایک ملازم تھا جسے ہارون کی سفارش کے اگلے ہی روز اس کی خواب گاہ میں کسی دور مار رائفل کا نشانہ بنا دیا گیا تھا۔ اس کے ساتھ اس کی گرل فرینڈ بھی ماری گئی تھی۔"

ایلس کے ان الفاظ کے ساتھ ہی میرے ذہن میں غزالہ اور دردانہ کا کارنامہ تازہ ہو گیا جو خطرناک ہونے کے ساتھ ساتھ میرے لیے حیران کن بھی تھا۔ وہ ان دنوں کی بات تھی جب امریکن قونصل خانے نے میرے خلاف انعامی اشتہار شائع کرائے تھے اور میں جہانگیر کے ویران گھر میں محصور ہو کر رہ گیا تھا اور ان دونوں عورتوں نے میدانِ قتل میں کود کر گلشن کے علاقے میں اس جوڑے کو موت کے گھاٹ اتار دیا تھا۔

مجھے یک بیک محسوس ہونے لگا کہ ہمارے لیے ایلس کا کردار بہت اہم تھا۔ پچھلے کئی مہینوں سے پے در پے متعدد اہم ترین واقعات رونما ہوتے چلے آ رہے تھے لیکن ان کا کوئی سبب سامنے نہیں آ رہا تھا نہ ان میں کوئی ربط نظر آ رہا تھا۔ وہ سلسلہ جی لائیڈ کے قتل کی خبر سے شروع ہوا تھا اور اس وقت تک جاری تھا۔

امریکا میں جی لائیڈ قتل کر دیا گیا پھر اچانک سی آئی اے کا نیا سربراہ جم کلارک پاکستان آ پہنچا۔ اس کے ساتھ کرنل جیسی جونز کا بیٹا بھی تھا اور ہال ایگزیٹر بھی۔ وہ تینوں جہنم واصل کر دیے گئے۔ امریکنوں نے میرے خلاف محاذ آرائی تیز کر دی پھر شاید راس البیڈا خود میدان میں آ گیا۔ در پردہ رہ کر میرے خلاف ایلن اور پیٹر سے کام لیتا رہا مگر پھر اسے خود سامنے آنا پڑ گیا۔ وہ اپنی اپنی جگہ مکمل واقعات تھے لیکن ان میں کوئی ربط نہیں تھا۔ یوں معلوم ہوتا تھا جیسے کسی زنجیر کی کڑیاں بکھری ہوئی ہوں مگر ایلس کی غیر متوقع کہانی نے ان تمام کڑیوں کو یک جا کر کے میری آنکھیں کھول دی تھیں کہ امریکا کے بیشتر سرکردہ مجرم اپنے مفادات کے زبردست ٹکراؤ کے باوجود میری مخالفت پر متفق تھے۔

جی لائیڈ اور راس البیڈا ایک دوسرے کے خون کے پیاسے تو تھے ہی مگر اپنی اپنی جگہ دونوں میری جان کے دشمن تھے اسی وجہ سے ٹی میں قیادت بدل جانے کے باوجود میری مخالفت کا طوفان جاری تھا۔ ایلس نے موت کے عالمی سوداگروں کی داستان کے گمشدہ حصے فراہم کر کے یہ ثابت کر دیا تھا کہ بظاہر چھوٹے مفادات کا تصادم نظر آنے والی دو طرفہ در حقیقت ہیروئن کے مہاجنوں کے خلاف میری صف جنگ کا تسلسل تھی۔

راس البیڈا ابتدا ہی سے میری تاک میں لگا ہوا تھا تو اب اس کے قابلِ فہم اسباب بھی سامنے آ گئے تھے۔ وہ ٹی پر قابض ہونے کے بعد ہیروئن کی اسمگلنگ پر اپنی اجارہ داری کا خواب دیکھ رہا تھا۔ اسے معلوم تھا کہ میری زندگی میں اس کے لیے اپنے خواب کی تعبیر حاصل کرنا ممکن نہیں تھا۔ اسی لیے اس نے ایلن، پیٹر، گیری ہارٹ، جیف ہیرالڈ، ہارون اور پھر فریڈم لاج کے مکینوں کے ذریعے

گھیرنے کی کوششیں کیں، مجھے الجھانے کے لیے کئی ناکام مگر خوفناک منصوبے تیار کیا مگر اسے ہر محاذ پر ناکامی ہو رہی تھی وہ ہتھیار ڈالنے پر آمادہ تھا نہ فرار کی راہ اختیار کر رہا تھا۔ وہ جب تک پاکستان کی سرزمین پر موجود تھا میں اس سے غافل نہیں رہ سکتا تھا۔

"راس البیڈا کے ہاتھوں بوب اور رینڈل کے قتل کے اسباب سمجھ میں آتے ہیں" اول خان ایلس سے پوچھ رہا تھا "ہم زندہ ہوتا تو وہ بھی راس البیڈا کے ہاتھوں مارا جاتا لیکن اس نے وفادار خان کو کیوں قتل کیا؟"

"فریڈم لاج میں ہارون موجود تھا۔ ہو سکتا ہے کہ اس نے بوب کے معاملات میں خان کے کردار کو بہت زیادہ بڑھا چڑھا کر پیش کیا ہو اور راس البیڈا نے خان کو بوب کا ہم راز سمجھ کر اس کے ساتھ ٹھکانے لگا دیا ہو" ایلس نے سوچتے ہوئے جواب دیا "اس کے علاوہ خان کے قتل کی کوئی وجہ میری سمجھ میں نہیں آتی۔"

"اگر ایسا ہی تھا تو بوب کی بیوی ہونے کی وجہ سے تمہاری زیادہ اہمیت تھی۔ راس البیڈا نے تمہیں کیوں زندہ چھوڑ دیا؟" اول خان نے چبھتے ہوئے لہجے میں سوال کیا۔

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" وہ تھکی ہوئی آواز میں بولی "یہ سوال میری حیثیت مشکوک بنا دیتا ہے لیکن ہارون بتا رہا تھا۔ اس کے لیے میں صرف مس للی ہاورڈ تھی۔ اسے یہ معلوم نہیں تھا کہ میں بوب کی بیوی ہوں۔ دوسری طرف راس البیڈا بھی مجھے نہیں پہچانتا ہو گا۔ وہ شہرت سے بچنے کی وجہ سے کسی تقریب میں جاتا ہے نہ لوگوں سے میل جول پسند کرتا ہے۔ امریکا میں ہم کبھی اس سے نہیں ملے تھے۔"

"لیکن تمہارے قونصل خانے والے اس بات سے پوری طرح باخبر ہوں گے کہ بوب اپنی بیوی کو مس للی ہاورڈ کے روپ میں کراچی لایا ہے۔ راس البیڈا کے ان سے گہرے مراسم ہیں بلکہ وہ ڈاؤلی آرک کے فرضی نام سے ایک سفارت کار بن کر یہاں آیا ہے۔ کیا قونصل خانے والوں نے اسے تمہارے بارے میں نہیں بتایا ہو گا۔"

اس کے چہرے کا رنگ اڑ گیا اور وہ کمزور لہجے میں بولی "ضرور بتایا ہو گا۔ اس صورت میں میں یہی کہہ سکتی ہوں کہ اس نے مجھے ضروری اہمیت نہیں دی۔ اسٹاف کی نظروں میں بھی اس کی بیوی نہیں تھی اس لیے اس سے الگ تھلگ ہی رہتی تھی۔ ہمارے سونے کے کمرے بھی الگ تھے جو مشترکہ باتھ روم کے ذریعے ملے ہوئے تھے ہو سکتا ہے کہ راس البیڈا نے ہمارے اس رویے ہمارے تعلقات کی کشیدگی سمجھ کر مجھے نظر انداز کر دیا ہو۔"

اول خان کے سوالات نے ایلس کے دل میں خوف پیدا کر دیا تھا لیکن وہ جو کچھ کہہ رہی تھی وہ بالکل ہی بے وزن نہیں تھا۔

اول خان کے کسی نئے سوال سے پہلے بات بدل دی "اگر فریڈم لاج یہاں کے مقامی استادوں کی حوصلہ افزائی کے لیے کام کرتا تھا تو ان اخباروں کی بھاری کھیپ کہاں سے آتی تھی؟"

"میں سوچ رہا تھا کہ تمہیں یہ سوال سب سے پہلے کرنا چاہیے تھا" ایلس اپنی پیشانی رگڑتی ہوئے بولی "اس سوال کا جواب دینے سے پہلے میں پانی پینا چاہوں گی۔ اتنی دیر سے بولتے بولتے میرا حلق خشک ہو گیا ہے۔"

اول خان نے فوراً ہی کسی نوکر کو آواز دی۔ برآمدے سے ایک سادہ پوش اردلی اندر آگیا۔ اول خان نے اسے پانی لانے کی ہدایت دے کر واپس بھیج دیا۔

پانی آنے تک کمرے کی فضا میں گمبھیر سکوت چھایا رہا۔ ہم اپنی اپنی جگہ گہری سوچ میں مستغرق تھے۔

ایلس اتنی پیاسی تھی کہ ٹھنڈے پانی کے پورے دو گلاس پی کر پیاس بجھانے کے بعد وہ پُرسکون لہجے میں کہنے لگی۔ "میری سمجھ میں یہ واحد خطرناک اور مجرمانہ کام تھا جو فریڈم لاج کی آڑ کے نیچے ہو رہا تھا۔ میں نے ابتدا میں ہی اس کی مخالفت کی تھی مگر بوب کی اپنی مجبوریاں تھیں۔ وہ قونصل خانے کی کسی ہدایت سے انحراف نہیں کر سکتا تھا۔ یہ مال بند ڈبوں میں آتا ہے اور اسی طرح نامعلوم مقامات پر بھیج دیا جاتا ہے۔ میں اس کام کے خلاف تھی اس لیے میں نے کبھی بھی یہ جاننے کی کوشش نہیں کی کہ اخبار کہاں سے آتے ہیں اور کہاں جاتے ہیں۔"

"یہ کام بوب خود ہی سرانجام دیتا تھا؟" میں نے نئی سگریٹ جلایا۔

"نہیں بلکہ چاروں مل کر ایسے کام کیا کرتے تھے۔ بوب کے ساتھ خان بھی شریک ہوا کرتا تھا۔ خان مجرک اپنے شوق کی وجہ سے اس نے ابتدائی چند مہینوں میں ہی اردو بولنی شروع کر دی تھی کہ بات سمجھنے یا سمجھانے میں دقت پیش نہیں آتی تھی۔"

"ہدایات فون یا ٹرانسمیٹر پر ہی ملتی ہوں گی؟" میں نے دھیمے لہجے میں پوچھا۔

اس کا جواب نفی میں تھا۔ اس نے کہا "یہ کام معمولات میں شامل تھا جیسے ہر مہینے بعد کوئی کھیپ آتی تھی اور چند روز بعد وہاں سے کہیں بھیج دی جاتی تھی۔ اس کام کے لیے بڑا استعمال ہوتا تھا جس کی آڑ میں تم لوگوں نے فریڈم لاج پر دھاوا بولا تھا۔ ہر کھیپ آنے سے چند روز پہلے ایک آدمی بوب کے لیے زبانی ہدایات لے کر آتا تھا اور چند منٹ ٹھہر کر چلا جاتا تھا۔"

"ان کی موت پر بوب نے اپنے قونصل خانے سے چیف کی طرف سے کوئی شکایت تو ضرور کی ہوگی؟" میں نے اپنے ذہن میں ابھرنے والا آخری سوال بھی پوچھ ڈالا۔

"بوب کی ہمت ہی نہیں تھی کہ اس کی شکایت کرتا۔ میں تمہیں بتا چکی ہوں کہ وہ تینوں اپنے چیف سے بری طرح خائف رہتے تھے اور پھر ہمیں قونصل خانے سے دور رہنے کی سخت ہدایات تھیں۔ حد یہ ہے کہ ہم عام امریکن شہری کی حیثیت سے بھی وہاں فون نہیں کر سکتے تھے۔ جب بھی ضرورت پیش آتی تھی وہ لوگ خود ہی فون یا قاصد کے ذریعے ملاقات کا وقت اور مقام طے کرتے تھے۔ یہ ملاقاتیں عموماً ہوٹلوں یا پارکوں میں ہوا کرتی تھیں۔"

"تم لوگوں کے پاس پاکستان میں قیام کا ویزا تو ہوگا؟" اول خان نے پوچھا۔

"ہم امریکا سے کئی ملین ڈالر لے کر یہاں آئے تھے۔ ہمیں رفاہی اور سماجی خدمات سرانجام دینے کے لیے پاکستانی سفارت خانے نے پانچ سال کا ابتدائی ویزا دیا تھا جو ابھی تک کارآمد ہے۔" ایلس نے جواب دیا۔

اسی وقت اول خان کا اردلی چائے لے آیا۔ اس طویل ذہنی مشقت سے ہم تینوں تھک چکے تھے اس لیے سب فوراً ہی چائے کی طرف متوجہ ہو گئے۔

"مجھے خوشی ہے کہ تم نے عقلمندی اور صاف گوئی سے کام لیا ہے" میں نے تھوڑی دیر بعد ایلس سے ستائشی لہجے میں کہا "اس طرح تم نے خود کو نہ صرف بہت سی پریشانیوں سے بچا لیا ہے بلکہ کچھ مراعات کی حقدار بھی بن گئی ہو۔ فی الحال تم یہیں رہو گی اور تمہیں تمہاری ضرورت کی ہر معقول چیز فراہم کی جائے گی جس میں لباس سے شراب تک ہر چیز شامل ہے۔"

شراب کی فراخدلانہ فراہمی کی پیش کش پر اول خان نے مجھے گھورا لیکن ایلس کے ہونٹوں پر ایک اداس سی مسکراہٹ پھیل گئی۔ وہ شکست خوردہ لہجے میں بولی "میں نے اپنی گود میں سر رکھے ہوئے اکلوتے بچے کی آنکھوں میں موت کو دھیرے دھیرے اپنے ڈیرے جماتے دیکھا ہے۔ کیا تم کسی ماں سے ایسی سنگ دلی کی توقع رکھ سکتے ہو کہ وہ اپنی زندگی کا ایسا بھیانک المیہ سہنے کے بعد بھی اپنے گردوپیش کی پُرفریب رنگینیوں میں دلچسپی لیتی رہے۔ ٹیڈ کی موت کے بعد سے میں نے الکحل اور سگریٹ کو ہاتھ لگانا بھی چھوڑ دیا ہے۔ میں قناعت پسند ہو گئی ہوں۔ اب میرا مشن صرف یہی رہ گیا ہے کہ ٹیڈ کے بعد امریکا میں کسی اور ماں کا کوئی لختِ جگر ایسی اذیت ناک موت کا شکار نہ ہونے پائے۔"

اس کی آنکھیں بھیگ گئیں اور آواز رندھ کر حلق میں پھنس گئی۔

"تمہارا مشن بہت نیک ہے ایلس" میں نے نرمی سے کہا "لیکن بہتر ہوگا کہ اس میں امریکا کے ساتھ پاکستان کی ماؤں اور ان کے معصوم جگر گوشوں کو بھی شامل کر لو۔ ہیروئن ہر ملک میں ایک جیسی تباہی لاتی ہے اور کالے گورے یا مذہب میں کوئی امتیاز نہیں

کرتی۔"

وہ سر جھکائے خاموشی سے سسکیاں لے کر روتی رہی۔

○☆○

میں اول خان کے گھر سے گاڑی لے کر واپس گھر پہنچا تو اس وقت صبح کے چار بجنے والے تھے اور ہوا میں سرور انگیز خنکی رچی ہوئی تھی۔ گاڑی پارک کر کے میں عمارت کی طرف بڑھ رہا تھا تو خمار سے میری آنکھیں بند ہوئی جا رہی تھیں۔ گھر قریب آ جانے پر رات بھر کی تھکان ایک دم رنگ دکھانے لگی تھی۔

میں نے ڈور بیل بجائی تو سلطان شاہ نے دروازہ کھولا کیونکہ اسی کی خواب گاہ دروازے سے سب سے زیادہ قریب تھی۔

اس کے بدن پر شب خوابی کا لباس ضرور موجود تھا لیکن آنکھوں میں نیند کا دور دور تک پتا نہیں تھا۔ اسے دیکھ کر اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ وہ بستر پر دراز ہو جانے کے باوجود میرے انتظار میں جاگ کر کروٹیں بدل رہا تھا۔ میں اس کے سلام کا جواب دے کر اندر داخل ہو گیا۔

اس وقت تک بقیہ دونوں کمروں کے دروازے بھی کھل چکے تھے اور وہاں سے دونوں عورتیں باہر آ چکی تھیں۔ ان کی کیفیت سلطان شاہ سے زیادہ مختلف نہیں تھی۔ میں ان تینوں کی حالت پر دل ہی دل میں ہنس دیا۔ وہ ایک دوسرے کو دھوکا دینے کے لیے بظاہر اپنے اپنے کمروں میں محصور ہو گئے تھے لیکن تشویش اور اضطراب کے باعث پہاڑ جیسی رات میں ایک پل کے لیے بھی نہیں سو سکے تھے کیونکہ میں نے وہاں سے روانہ ہونے سے پہلے انہیں فون پر اول خان سے ہونے والی گفتگو کے بارے میں بتایا تھا اور نہ ہی یہ بتایا تھا کہ میں کہاں جا رہا ہوں۔

میرے موڈ کی وجہ سے ویرا یا سلطان شاہ نے مجھ سے الجھنے کی کوشش نہیں کی تھی۔

ویرا اپنی خواب گاہ کے دروازے کے سامنے دونوں ہاتھ کمر پر رکھے کھڑی تھی اور مجھے گھور رہی تھی۔ میں نے کن انکھیوں سے اسے ضرور دیکھا مگر پھر اسے نظر انداز کر کے برابر راست اپنے کمرے میں جانے کا فیصلہ کر لیا۔

میں محسوس کر رہا تھا کہ ویرا کی نگاہیں میرے قدموں کے ساتھ حرکت کر رہی تھیں۔ میں اس کے قریب سے گزر رہا تھا کہ اچانک میرے بدن کو ایک جھٹکا لگا اور میرا اگلا قدم اٹھا ہی رہ گیا۔

میں بھنا کر پلٹا تو ویرا نے پشت سے میری قمیص پکڑی ہوئی تھی اور اس کی آنکھوں سے برہمی مترشح تھی۔

"یہ کیا حرکت ہے؟ قمیص چھوڑو میری!" میں نے اس کا ہاتھ جھٹک کر تیزی سے کہا۔

"گھر میں دوسرے لوگوں کی موجودگی کی پروا کیے بغیر کہاں جا رہے ہو؟" ویرا نے سرد لہجے میں پوچھا۔

"اس وقت صبح کے چار بجنے والے ہیں۔ اپنے کمرے کے سوا کہاں جا رہا ہوں گا؟" میں نے تلخی سے جواب دیا۔

"ہم سب کے لیے جاننا ضروری ہے۔" وہ غرائی "جبکہ تم گھر میں کسی کو کچھ بتائے بغیر ہی یہاں سے گئے ہوئے تھے اور ہم تینوں پوری رات تمہاری طرف سے فکرمند رہے ہیں۔"

"یہ تمہارا احسان تھا مجھ پر... مگر میں کوئی بچہ ہوں جو شہر میں گم ہو جاتا۔"

"تم پوری رات گزار کر کہاں سے آ رہے ہو؟" وہ قدرے تحکمانہ ہو گئی۔

"جھک مار کر آ رہا ہوں۔ ویرا! خدا کا خوف کرو... یہ بھی ہو سکتی ہے۔ اس وقت مجھے نیند آ رہی ہے۔ میں صبح ہونے سے پہلے کچھ دیر سونا چاہتا ہوں" میں نے چڑ کر کہا۔

"جانے سے پہلے فون پر تمہاری اول خان سے کیا باتیں ہوئی تھیں؟" وہ میرے رد عمل کو یکسر نظر انداز کر کے مشتعل لہجے میں سوالات کیے جا رہی تھی۔ غزالہ اور سلطان شاہ تماشائی بنے ہم دونوں کے قریب خاموش اور قدرے حیران کھڑے تھے۔

"اس وقت مجھے نیند کے سوا کچھ یاد نہیں۔ لہٰذا تکرار مت کرو۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم اب مجھے کوئی بھی بات نہیں بتانا چاہتے" وہ چیخ کر بولی۔

"تم جو چاہو سمجھ لو مگر مجھے تھوڑی دیر کے لیے سونے دو" میں نے بے رخی سے کہا۔

"اچھی طرح سوچ لو کہ تم کیا کہہ رہے ہو" وہ دھمکی دیتے ہوئے بولی۔

"تم مجھے کس بات کی دھمکی دے رہی ہو؟" میں نے پوچھا۔

"یہ تمہارا گھر ہے۔ میں یہاں بن بلائے مہمان کی طرح ہوں" اس نے اکھڑے اکھڑے لہجے میں کہا "میں کس بات کی دھمکی نہیں دے سکتی۔ اگر تمہاری نظر میں بدل گئی ہے تو میں ایک پل کے لیے بھی اس چھت کے نیچے نہیں رہ سکتی۔ مجھ پر اعتبار نہیں رہا تو میں ابھی اور اسی وقت یہاں سے جا سکتی ہوں۔"

اس کا چہرہ گمبھیر اور لہجہ اٹل تھا۔ اس کی چمکتی آنکھوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ جو کچھ کہہ رہی تھی، اس پر عمل کا عزم کر چکی تھی۔

میرا ارادہ صرف اسے چڑانے اور جلانے کا تھا تاکہ اسے اس کی غلطی کا احساس دلا سکوں مگر وہاں مذاق ہی مذاق میں بات بگڑتی نظر آنے لگی تھی۔ میرے ہونٹوں کے نیچے سے نکلنا

مذاق میں "میں" اتنی دور نکل گیا تھا کہ میری فوری واپسی ممکن ہی نہیں رہی تھی۔

پھر نہیں غزالہ نے میرے دلی جذبات بھانپ لیے یا وہ از خود اس تصادم پر پریشان ہو گئی تھی کہ اس نے بڑھ کر ویرا کے دونوں بازو تھام لیے اور لجاجت کر کہا "غصہ مت کرو۔ تمہیں احساس ہونا چاہیے کہ زیبی اس وقت تھکے ہارے واپس آئے ہیں۔ ہم میں سے کوئی بھی تم کو بن بلایا مہمان نہیں سمجھتا۔ صبح تمہیں ہر بات معلوم ہو جائے گی۔"

"یہ کسی مل میں جوت رہا تھا جو اتنا تھک گیا ہو گا" ویرا اس بار غزالہ سے مخاطب ہو کر بولی تھی "اس سے پوچھو کہ یہ کہاں گیا تھا۔ کئی کئی راتوں تک مسلسل جاگنے والے کو آج اتنی نیند کیوں آ رہی ہے۔"

میں نے غزالہ کا چہرہ اپنی طرف گھما کر کہا "تم سے بہار رکھے میں کہیں رنگ رلیاں نہیں منا رہا تھا۔ ہمیشہ اس کا ساتھ رہنے والے کو آج نیند ستا رہی ہے تو یہ چراغ پا کیوں ہو رہی ہے؟"

ویرا نے غزالہ کا بازو کھینچ کر تیزی سے کہا "اس سے پوچھو کہ یہ خود کو اتنا چالاک اور اہم کیوں سمجھتا ہے؟ میں اس کی زر خرید باندی نہیں ہوں کہ اس کی رام لیلا سننے کے لیے صبح کا انتظار کروں گی۔" غزالہ رخل اندازی کر کے ایک نئی مصیبت میں پھنس گئی تھی۔ وہ ہکا بکا نظروں سے ویرا کو تکے جا رہی تھی۔

"خدا کے لیے تھیں ترا نہیں لڑو!" سلطان شاہ ویرا کے سامنے دونوں ہاتھ جوڑ کر بولا "یہ کوئی الگ تھلگ مکان نہیں ایک فلیٹ ہے۔ ذرا سے شور پر پڑوسیوں کی بھیڑ دروازے پر جمع ہو جائے گی۔"

"یہ میری باندی نہیں ہے تو میں بھی اس کا غلام نہیں ہوں۔ وہی کروں گا جو چاہوں گا۔"

"پھر میں بھی وہی کروں گی جو میرا دل چاہے گا" ویرا بدستور غزالہ سے مخاطب تھی۔ "میں ابھی یہاں سے اپنا منہ کالا کر رہی ہوں۔ کوئی بھی میرا راستہ روکنے کی کوشش نہ کرے۔"

یہ کہہ کر اس نے قدم اٹھایا ہی تھا کہ سلطان شاہ اس کے سامنے آ گیا۔ ویرا نے سلطان شاہ کے سینے پر دو ہتھڑ مار کر اسے پیچھے دھکیلنا چاہا لیکن سلطان شاہ نے مضبوطی سے اس کی دونوں کلائیاں پکڑ لیں۔

"اگر زیبی اس وقت سب کچھ بتائے بغیر اپنے کمرے میں گیا تو میں بتا رہی ہوں کہ یہ عمر بھر پچھتائے گا۔ اگر اسے ضد ہے تو میں بھی ضد کی پکی ہوں" ویرا اپنی کلائیاں چھڑانے کے لیے سلطان شاہ سے زور آزمائی کرتے ہوئے غرائی مگر اس بار اس کی آواز بہت دھیمی تھی۔

"لاحول ولا قوۃ" میں نے سر جھٹک کر کہا۔ مجھے محاذ آرائی ختم کرنے کا در موقع مل گیا تھا جس کا میں منتظر تھا۔ میں نے اپنی

بات جاری رکھتے ہوئے کہا "اگر یہ میری مجبوری کو ضد ... تو میں اپنی نیند قربان کیے دیتا ہوں۔ معلوم ہوتا ہے کہ ... اس کے دماغ کی چولیں ہلا ڈالی ہیں۔ اسی وجہ سے یہ ... ہے۔"

"بکواس مت کرو" اس بار ویرا بپھر کر ... راست مخاطب ہو گئی "مجھے تمہاری آنکھوں کی ... نظر آتی ہے۔ میں جانتی ہوں کہ تم مجھ سے رات کے ... لینے پر تلے ہوئے ہو۔"

"ہو نہیں بلکہ تھے" سلطان شاہ نے اس کی بات جلدی سے کہا "اب زیبی نے اپنی ضد ختم کر کے ... آمادگی ظاہر کر دی ہے تو پرانی باتوں پر لعنت بھیج دو۔ ... روم میں بیٹھتے ہیں۔"

"ہونہہ!" میں چلتے ہوئے اتنی اونچی آواز میں ... میری بات سن لے "بوڑھا زرا سے مرنے سے اور ... بھاگنے سے بھاگ کر جائے گی کہاں؟"

"مجھے بھی چھنبال کہنی آتی ہیں" ویرا نے کہا "... گھنٹہ ہے تو دیکھ لینا کہ میں کسی دن خاموشی سے نکل ... اور تم دور دور تک میرا سراغ نہیں پا سکو گے۔"

میں نے چلتے چلتے پلٹ کر پوچھا "تم نے سراغ ... وہ سوال اضطراری طور پر میری زبان پر آگیا تھا ... برمحل ثابت ہوا کہ ویرا خاموش ہو گئی۔ اس کے چہرے ... ندامت کی سرخی پھیل گئی تھی۔

ڈرائنگ روم میں پہنچتے ہی میں ایک دہرے صوفے ... اور سگریٹ سلگانے کے بعد بولا "تم لوگوں نے میری ... کرنی ہی۔ اب کچھ پوچھتے بھی جاؤ تاکہ تمہارے سوالات کے جواب دے کر آرام کر سکوں۔"

چند ثانیوں تک وہ تینوں ایک دوسرے کی طرف ... غزالہ نے پہل کرتے ہوئے پوچھا "رات کو جانے ... کے پاس اول خان کا کوئی فون آیا تھا؟"

"ہاں۔ اب اگلا سوال" میں نے کسی سنجیدگی سے ... "کوئی کچھ نہیں پوچھے گا" میری اس حرکت ... صادر کر دیا "تم خود ہی پوری کہانی سناتے چلے جاؤ۔"

"وہ کوئی کہانی نہیں ہے۔ اس کے بارے میں ... سے بہت کچھ پوچھنا چاہتا ہوں" میں نے مذاق کو ... ہوئے کہا "میرا خیال تھا کہ یہ باتیں صبح ہو تی ..."

"رات کے اندھیرے میں ہم سب کی ... کام کرتی ہیں" ویرا نے بھی اپنے لیے سگریٹ ... دھواں فضا میں بکھیرتے ہوئے کہا "صبح کا انتظار ... اپنی جستجو ابھی سے شروع کر دو۔"

"اول خان کو جبر فوٹ سے اطلاع ملی تھی کہ ...

قیدیوں میں ایک سفید فام عورت بھی ہے جو خود کو ریگیا ارنن کی بیوہ قرار دے رہی ہے۔ اس کی بہت سی باتیں میجر غوث کے لیے قابلِ فہم نہیں تھیں اس لیے اسے اسٹیشن فوراً منتقل کروا دیا گیا۔ میں اول خان کے ساتھ وہیں گیا تھا" میں نے ان تینوں کو بتایا۔

"قیدیوں میں کسی عورت کا ہونا اتنا اہم تو نہیں تھا کہ تم دونوں ادھر دوڑ لگا رہے" سلطان شاد نے کہا۔

میں نے اس کی بات کا جواب دینے کے بجائے زربا سے پوچھا۔

"تم یوب گومز کے کسی امریکن سے واقف ہو؟"

"وہ جمی لائبز کے بچپن کے ان چند دوستوں میں سے ہے جو ہمیشہ ایک دوسرے سے ملتے رہے" اس نے بلا توقف جواب دیا۔ "امریکا میں، میں نے کئی بار اسے دیکھا تھا۔ وہ ویسٹرائٹ میں جنرل موٹرز کے لیے پرزے بنانے والی ایک بہت بڑی اور منافع بخش فیکٹری کا مالک ہے لیکن تمہیں اس کا نام کیسے معلوم ہوا؟"

"بدقسمتی سے وہی فرنٹیئر لاج کا سربراہ اور بلیک باک تھا" میں نے اسے دکھ کہا "وہ پچھلے تین برسوں سے پاکستان میں اپنی عمر بھر کی کمائی خرچ کر کے ہیروئن کے استعمال کو پھیلا رہا تھا۔"

"اوہ خدا!" زربا کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں "اس کا مطلب ہے کہ وہ شریف النفس آدمی بھی آخرکار میرے باپ کی باتوں میں آ کر غلط راستوں پر نکل چکا ہے۔ ٹکڑوں میں بات کرنے کے بجائے مجھے پوری بات بتاؤ۔ شی میں جمی لائبز کے اقتدار کا سورج غروب ہونے کے بعد اس پر عرصۂ حیات تنگ کر دیا گیا ہوگا۔"

میں نے یوب گومز کے بیٹے نیڈ کے المناک کردار سے وہ قصہ شروع کر دیا۔

یوب گومز، الیس گومز اور نیڈ گومز کے مختصر سے خاندانی مثلث کے گرد گھومنے والی تباہی و بربادی کی وہ حکایت ان تینوں کے لیے ناقابلِ یقین حد تک حیرت ناک اور سنسنی خیز ثابت ہوئی۔ وہ تینوں منہ بنائے ہمہ تن گوش بنے رہے۔ میری متلاشی نظریں دیکھ رہی تھیں کہ زربا کے چہرے پر کہیں کہیں غم و غصے کے آثار ابھر آئے تھے لیکن ان میں سے کسی نے درمیان میں کوئی دخل اندازی نہیں کی۔

وہ پُرپیچ واقعات اور بھیانک سازشوں کا ایک ایسا سلسلہ تھا جسے بیان کرنے کے لیے کافی وقت درکار تھا۔ میں الیس کے بیان کے بارے میں زربا کی رائے بھی حاصل کرنی چاہتا تھا اس لیے میں نے اپنی طرف سے الیس کے بیان کی بہت سی وضاحتیں بھی شامل کر دی تھیں۔

الیس کی ذہنی کیفیت اور عزم کا اظہار کرتے ہوئے میں نے آخرکار بات ختم کر دی۔

"یہ بالکل ناقابلِ یقین سی بات ہے کہ یوب اتنے عرصے سے کراچی میں کام کر رہا تھا اور کسی کو اس کا علم نہیں تھا" سلطان شاد نے حیرت سے کہا "جرائم پیشہ لوگوں کو بھی اس کی کوئی خبر نہیں تھی۔"

"اصل بات یہ تھی کہ اسے شروع ہی سے زیرِ زمین دنیا کے لوگوں سے خفیہ مراسم پیدا کرنے کی ضرورت پیش نہیں آئی" غزالہ نے جواب میں کہا "ایک سفارتی افسر کے ذریعے آنے والے ولاور خان نے اس کا کام بہت آسان کر دیا تھا۔ وہ آدمیوں سے لے کر ہیروئن تک ضرورت کی ہر چیز فراہم کرنے کے وسائل کا مالک تھا۔"

"یہ یوب کی نہیں، جمی لائبز کے خلاف سازشوں کی اندرونی کہانی ہے" زربا قہربار انداز میں بولی "اس کی موت کے بارے میں، میں اب تک غلط فہمی کا شکار رہی تھی۔ اب پتا چلا کہ میرے باپ کو امریکا کی انتقالی سیاست کی بھینٹ چڑھایا گیا تھا۔"

"جمی لائبز کے قتل کا فیصلہ صدر کا تھا لیکن اس پر دباؤ ڈالنے والا راس البیڈا ہے جو امریکا کے سارے یہودی ووٹوں کا مالک ہونے کا دعویٰ کرتا ہے" سلطان شاد نے کہا۔

"پہلے بہت سی باتیں صاف نہیں تھیں لیکن اب سب کچھ سامنے آگیا ہے۔ الیس کے بیان نے میرے زخموں کو تازہ کر دیا ہے۔ اگر جمی لائبز اپنے اثر و رسوخ کے باوجود زندہ نہیں رہ سکا تو میں راس البیڈا کو بھی زیادہ دن سانس نہیں لینے دوں گی۔" زربا اس وقت واقعی مشتعل نظر آنے لگی تھی۔

"یہ بعد کی باتیں ہیں۔ پہلے یہ بتاؤ کہ الیس پر کس حد تک اعتبار کیا جا سکتا ہے؟" میں نے زربا کی ذہنی حالت کو اعتدال پر رکھنے کے لیے ایک سوچا سمجھا سوال کیا۔

"میں الیس سے واقف نہیں تھی" اس نے جھجکتے ہوئے کہا۔ "میں صرف یوب سے واقف تھی۔ میرا باپ بھی کبھی کبھی اس کا ذکر کرتا رہتا تھا۔ اسے فخر تھا کہ اگر اس نے غیر قانونی کاموں سے بے اندازہ دولت کمائی ہے تو اس کے جگری دوست نے اپنے قانونی کاروبار سے تقریباً اسی قدر دولت کے ساتھ نیک نامی بھی کمائی ہے۔"

"جمی لائبز نے کبھی نیڈ کی علت یا اس کی موت کا ذکر تو کیا ہوگا؟" میں نے پوچھا۔

"نہیں، یوب کی گھریلو زندگی کے بارے میں ہماری کبھی کوئی بات نہیں ہوئی۔"

"وہ جگری دوست تھے اور دونوں کا تقریباً ایک جیسا انجام ہوا" سلطان شاد افسردگی سے بولا "ان کی دولت ان کے کسی کام نہیں آ سکی۔ یہ صرف خراب صحبت کی کرشمہ سازی نظر آتی ہے۔"

"تم کس کی خراب صحبت کی بات کر رہے ہو؟" زربا نے اس سے پوچھا۔

"میں کسی پر طنز نہیں کر رہا لیکن یہ غور کرنے والی بات ہے کہ

یوسف کو عزت، شہرت اور دولت سب ہی چیزیں حاصل تھیں لیکن وہ بھی لانجیز کے بہکاوے میں آ کر اچانک غلط راستے پر چل پڑا۔ دیکھا جائے تو اس نے نہایت تنگ دلی سے اس راستے کا انتخاب کیا تھا جو کہیں نہ کہیں عبرت ناک موت کے اندھیرے میں گم ہو جاتا ہے۔ یہ بھی ایک عجیب اتفاق ہے کہ دونوں کے قتل میں راس الیشا کا کلیدی حصہ تھا۔"

"راس الیشا کو امریکا، وہاں کے انتخابات یا شی سے کوئی ہمدردی نہیں ہے" دریا پُرخیال لہجے میں بولی "اس کی ساری دلچسپی ڈیڈ اسٹارز میں ہے۔ وہ اپنی بنائی ہوئی نسل پرست تنظیم کو طاقت اور وسائل کے اس مقام پر لے جانا چاہتا ہے جہاں کوئی اس کا حریف نہیں ہو۔ تم لوگ امریکا کو نہیں جانتے۔ میں وہاں کی سیاست کو اچھی طرح سمجھتی ہوں۔ میرا خیال ہے کہ ہمارے پاس ایلس کے بیان پر شبہ کرنے کی کوئی ٹھوس وجہ نہیں ہے۔ وہ واقعات پر گہری نظر رکھنے والی ایک سمجھدار عورت معلوم ہوتی ہے۔"

"راس الیشا نے امریکا میں صدر کو اپنے ہزار یا شکنجے میں جکڑ کر تمہارے باپ کو قتل کرا دیا" سلطان شلہ نے دریا سے مخاطب ہو کر کہا "لیکن وہ پاکستان میں کہیں بھی کامیابی حاصل نہیں کر سکا۔ ابھی تک اسے اپنے ہر مقصد میں مسلسل ناکامیوں کے سوا کچھ بھی نہیں مل سکا۔"

دریا کے ہونٹوں پر استہزائیہ مسکراہٹ پھیل گئی "تم تجی مراد کو بھول رہے ہو۔ تمہارا نام ور سیاست داں اس کے ہاتھوں مارا ہوا ہے۔"

"لیکن وہ بھی پوری طرح نہیں بک سکا۔ پرواز کرنے سے پہلے اس کے پر کاٹ دیے گئے۔"

"موجودہ صورت حال میں سے اسپیشل ٹاسک فورس اور ہم جانباز منہ کو دار منہا کر کے رکھ لو۔ تمہیں امریکا سے بدتر نتیجہ ملے گا۔ تم نے ایک تجی مراد پر ہاتھ ڈالا ہے۔ یہاں نہ جانے کتنے تجی مراد پل رہے ہوں گے۔"

تجی مراد کے نام نے میرے ذہن کے کچھ دریچے کھول دیے۔ اس وقت وہ ہمارے لیے بہت زیادہ اہمیت اختیار کر گیا تھا۔ اگر اسے پوری احتیاط سے استعمال کیا جاتا تو راس الیشا کو کراچی ہی میں پیوند خاک کیا جا سکتا تھا۔

"پتا نہیں جم کلارک کے بعد کون شی کا سربراہ بنایا گیا ہو گا؟" غزالہ بولی۔

"وہاں اب کوئی کالا کتا بھی ہو تو کوئی فرق نہیں پڑتا" دریا نے تلخی سے کہا "شی اب راس الیشا کی مٹھی میں ہے۔ اس کی نظریں کی گرانٹ پر بھی وہ اسے حاصل کر چکا ہے۔ کاغذوں پر شی کے مقاصد وہی رہیں گے جو طے کر لیے گئے تھے لیکن عملاً انہیں الٹ دیا جائے گا۔ یہ ٹھیک ہے کہ راس الیشا بہت حریص اور لالچی ہے۔ اگر وہ پاکستان میں ملنے والی سستی اور بہترین ہیروئن یہاں سے سپیٹ کر امریکا اور یورپ میں پھیلانے کا فیصلہ کر چکا ہے تو ان تخریب کاریوں کے ساتھ اس منصوبے پر بھی کام کر رہا ہو گا۔"

"مگر اسے یہاں کی ہیروئن ہی خریدنی تھی تو اس کے لیے بہترین راستہ یہ تھا کہ وہ پاکستان اور افغانستان کے سرحدی علاقوں میں خاموشی سے آتا اور لمبی مدت کے سودے کر کے لوٹ جاتا۔ اسے کراچی میں گند پھیلانے اور خطرات مول لینے کی کیا ضرورت تھی؟" سلطان شاہ نے کہا۔

"تم بھی لانجیز کے تجربات کو بھول رہے ہو" دریا نے جواب دیا۔ "پاکستان میں شی بہت منظم اور توانا ہو گئی تھی۔ ہم یہاں اپنے من مانے فیصلے نافذ کرنے لگے تھے مگر ایمان داری کی بات یہ ہے کہ ڈینی کی بھارت نے شی کی بنیادوں میں ایسی دراڑیں ڈال دیں کہ آج شی پاکستان میں اپنا وجود کھو بیٹھی ہے۔ پھر دنیا کے عالمی حلقوں میں حبیب جیوانی کی کہانی بھی ابھی تک گردش کر رہی ہو گی۔ ان کے زان سے ڈینی سے خود سمجھوتا کیا تھا مگر انجام یہ ہوا کہ ماننا پاکستان میں پہنچنے سے پہلے ہی دم توڑ گئی۔ حبیب جیوانی خاک میں مل گیا۔ پاکستان میں شاید بے خبر لوگ بستے ہوں گے مگر پاکستان سے باہر بڑے منشیات فروش کی یہ اٹل رائے ہے کہ ڈینی کو راستے سے ہٹائے بغیر پاکستان میں منشیات کی کوئی بھی منظم تجارت نہیں چل سکی۔ ہم بعد میں ڈینی کے ساتھ شریک ہوئے ہیں۔ ایس ٹی ایف بھی بہت بعد کی بات ہے۔ ابتدا میں شی سے تو صرف ڈینی نے مول لی تھی۔"

"تم جہانگیر کی خدمات اور قربانیوں کو فراموش کر رہی ہو" سلطان شلہ نے شکوہ کیا۔

"آج بھی کوئی ڈی مین اس کے سامنے اپنی سلور آئی لہرائے تو اس کا پیشاب خطا ہو جائے گا" دریا غصے سے بولی "اس کی بات رہنے دو۔ وہ بس ڈینی سے دوستی کی وجہ سے پانچوں سواروں میں شامل ہے۔"

"یا مظہر العجائب!" سلطان شاہ حیرت سے بولا "تھوڑی دیر پہلے تم ڈینی سے ڈر کر یہاں سے بھاگی جا رہی تھیں اور اب اس کی تعریف میں زمین و آسمان کے قلابے ملا رہی ہو۔ تمہارا کوئی بھروسا ہے؟"

"دوستی یا اختلاف کی وجہ سے حقیقتیں نہیں بدلا کرتیں۔ ڈینی میں جو خوبیاں ہیں وہ ہیں۔ میری تنقید سے وہ کم نہیں ہو سکتیں مگر ڈینی کو مان لینا چاہیے کہ اس میں بہت سی برائیاں بھی ہیں۔"

"تمہاری سے پہلے میں اپنی برائیوں کو تسلیم کرتا ہوں" میں نے اس کی بات کاٹ کے کہا "تم بات کو دوسرے رخ پر لے گئیں۔ ابھی سلطان شلہ کے اس سوال کا جواب دینا باقی ہے کہ راس الیشا کراچی میں زبردست گند پھیلا کر خطرات کیوں مول لے رہا ہے۔"

"میرا اندازہ ہے کہ وہ کھسیائی ہوئی بلی کی طرح کھمبا نوچنے میں

معروف ہے" زریاب نے کہا۔

"ہرگز نہیں۔ وہ بہت چالاک اور مکار ہے" میں نے زور دے کر کہا "تم خود کہہ رہی ہو کہ وہ زیوڈ اسٹارز کو دنیا کی ایک ناقابل تسخیر قوت بنانے کے خواب دیکھ رہا ہے۔"

"شاید میں نے یہی کہا تھا اور میں اب بھی اپنی اس رائے پر قائم ہوں" زریاب نے میری مستفسرانہ نگاہوں کے جواب میں دوسرے سے کہا "راس البیڈا جائز اور ناجائز ذرائع سے اربوں ڈالر کماتا ہے اور اپنی اس بے اندازہ آمدنی کو اندھا دھند زیوڈ اسٹارز پر خرچ کرتا ہے۔"

"زیوڈ اسٹارز یعنی داؤدی ستارے دیکھنے ہی یہودیوں کے مقدس داؤدی ستارے کا جمع کا صیغہ ہے۔ اس نام ہی سے ظاہر ہے کہ راس البیڈا مجرم دہشت گرد سیاست دان یا صنعت کار جو کچھ بھی ہو اندر سے کٹر اور نسل پرست یہودی ہے۔" میں نے کہنا شروع کیا "شروع میں فلسطینیوں اور عربوں کی یہودیوں سے ہونے والی دشمنی بھی کیونکہ ان ہی کی زمین پر جبری لکیریں ڈال کر اسرائیل کا مصنوعی جغرافیہ تیار کیا گیا تھا۔ عربوں سے یہودی کئی خون آشام جنگیں بھی لڑ چکے ہیں لیکن وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ یہ زخم مندمل ہوتے جا رہے ہیں۔ ان روایتی حریفوں کی دشمنی رفتہ رفتہ دوستی میں بدلتی جا رہی ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے دونوں نے ایک دوسرے کے پچھلے گناہ معاف کرنے کا فیصلہ کر لیا ہے مگر سوچنے کی بات یہ ہے کہ ہمارا ملک جو اسرائیل سے سینکڑوں میل دور واقع ہے اور کبھی بھی اسرائیل کے ساتھ کسی براہ راست لڑائی میں ملوث نہیں ہوا آج بھی ہر متعصب یہودی کی نفرت کا نشانہ بنا ہوا ہے۔ راس البیڈا نہایت بدبودار نسلی جنونی ہے۔ وہ یہاں آیا ہے تو اپنے اصل کاموں کے ساتھ ساتھ پاکستان کے قومی مفادات کو سبوتاژ کرنا اپنا فرض تصور کرتا ہے۔ اسی لیے کے ٹائمین کی سازش سامنے آئی تھی۔"

"میں تم سے متفق ہوں" زریاب نے کہا "کے ٹائمین کی ناکامی کے بعد وہ کوئی اور سازش کر سکتا ہے۔ پہلے وہ ہمارا ایک عام سا حریف تھا لیکن الیس کے بیان کے بعد میں نے اسے اپنا خاص ہدف بنا لیا ہے۔"

"تم پہلے اس کو معاف کر رہی تھیں نہ اب کرو گی پھر عام اور خاص ہدف بنانے سے کیا فرق پڑتا ہے؟"

"راس البیڈا یہاں سازشیں کر رہا ہے میں زیوڈ اسٹارز کو ان کے گڑھ میں تگنی کا ناچ نچاؤں گی" زریاب نے سفاکانہ لہجے میں کہا "میں نے اس سے اپنے باپ کی موت کا انتقام لینے کے لیے جلد از جلد امریکا جانے کا فیصلہ کر لیا ہے۔"

زریاب کے اس انکشاف نے ہم سب کو حیران کر دیا۔ میرے ذہن میں پہلا خیال یہی آیا کہ اس نے فوری طور پر پہلے خاموشی سے فرار ہونے کی جو دھمکی دی تھی وہ اسی کو عملی جامہ پہنانے کے بہانے بنا رہی تھی۔

"تم اس طرح یکایک امریکا نہیں جا سکتیں" میں نے بے اختیاری سے کہا۔

"کیوں؟ میری وجہ سے یہاں کون سا خاص کام رک جائے گا؟" اس نے پوچھا۔

"کوئی کام رکے یا نہ رکے، تمہیں یہ یاد رکھنا چاہیے کہ ہماری اصل دشمنی زیوڈ اسٹارز سے نہیں، راس البیڈا سے ہے اور وہ اس وقت کراچی میں موجود ہے" میں نے فیصلہ کن لہجے میں کہا۔

"اس کو سزا دینے کے لیے تم لوگ کافی ہو۔ میں جانتی ہوں کہ وہ مکار اور بزدل ہے۔ اگر اس کو اپنی جان کا حقیقی خطرہ محسوس ہوا تو وہ دم دبا کر یہاں سے بھاگ جائے گا۔ میں چاہتی ہوں کہ وہ یہاں سے منہ کی کھا کر امریکا پہنچے تو میں اس کے استقبال کے لیے وہاں موجود رہوں۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم کو ہماری ناکامی کا مکمل یقین ہے؟" سلطان شاہ نے پوچھا۔

"میں سیدھی سیدھی باتیں کر رہی ہوں۔ ان سے کوئی مطلب نکالنے کی کوشش مت کرو۔"

"مگر تم امریکا کو ہمیشہ کے لیے خیرباد کہہ چکی تھیں" غزالہ نے حیرت سے سوال کیا "بیٹھے بٹھائے تم کو اچانک وہاں جانے کی کیا سوجھی ہے؟"

"میں نے امریکا کی شہریت کو خیرباد کہا ہے، وہاں نہ جانے کا کوئی عہد نہیں کیا۔ میں اپنی مرضی سے دنیا کے کسی بھی حصے کا سفر کر سکتی ہوں۔ میرا وعدہ ہے کہ گھوم پھر کر میں واپس پاکستان ہی آؤں گی۔"

"اس وقت تم ہم لوگوں میں مایوسی اور بددلی پھیلا رہی ہو" غزالہ نے صاف کہہ دیا۔

"یہ مجھ پر الزام تراشی ہے" زریاب نے احتجاج کیا "اپنے باپ کے خون کا انتقام لینا میرا فرض ہے۔ میں اپنا یہ فرض پورا کرنے کے لیے قطب شمالی تک بھی دوڑ لگا سکتی ہوں۔"

"تم سب کچھ کرنے کا حق رکھتی ہو مگر ہر کام کا ایک وقت ہوتا ہے" میں نے اپنے لہجے میں قدرے بے اعتنائی پیدا کرتے ہوئے کہا۔ "ابھی ایک اہم زریں کا رڈ ہمارے ہاتھ میں ہے۔ راس البیڈا بے تابی سے تخی مراد کی رہائی کا منتظر ہے۔ ہم اسے چھوڑ کر شاید راس البیڈا تک پہنچنے میں کامیاب ہو جائیں۔ وہ زیر ہو جاتا ہے تو کھیل یہیں ختم ہو جائے گا۔ تمہیں اس سے اپنا انتقام لینے کا موقع مل جائے گا۔"

"تم لوگ میری بات کی تہہ تک پہنچ ہی نہیں سکتے" اس نے زچ ہو کر کہا "راس البیڈا میرے باپ کے قتل کی سازش کا سب سے بڑا مجرم ہے لیکن اس سازش میں کچھ اور لوگ بھی شریک تھے۔ اس شخص کا جرم کچھ کم سنگین نہیں ہے جس نے جمی لانچ کو ختم

کر دینے کا حکم صادر کیا تھا۔ میری بات سمجھنے کی کوشش کرو۔ میں یہاں بیٹھ کر اپنے دشمنوں کے بارے میں سوچ سوچ کر کڑھتی رہوں گی۔ ایک بار یہاں سے باہر نکل گئی تو موت کی بھیانک آندھی کی طرح ایک ایک کر کے اپنے دشمنوں کو چاٹتی چلی جاؤں گی۔"

"ہم تمہارے ساتھ زبردستی نہیں کر سکتے لیکن یہ یاد رکھو کہ اب امریکا تمہارا دوست نہیں، دشمن ہے۔ اس سرزمین پر قدم رکھتے ہی تم مشکلات میں گھر جاؤ گی" غزالہ نے اسے ایک اہم خطرے کا احساس دلانا چاہا۔

ویرا کے ہونٹوں پر ایک زہریلی مسکراہٹ پھیل گئی اور وہ بولی۔ "تم بھول رہی ہو کہ میں آخری بار میلان سے کراچی آئی تو اغوا شدہ میرے چارٹرڈ جہاز کا ہوا باز تھا اور میرا نام ماریانا کبرا کلی تھا۔ میرے وہ سفری کاغذات ابھی تک محفوظ ہیں۔ میں پل پل میں روپ بدلنے والی عورت ہوں۔ تم لوگوں کا محبت بھرا ساتھ مل جانے کے بعد کاہل اور آرام پسند ضرور ہو گئی ہوں لیکن میری صلاحیتوں کو زنگ نہیں لگا ہے۔ مجھے جانے دو۔ میں اکیلی کچھ کرنے کے لیے نکلوں گی تو میری پرانی توانائیاں بحال ہو جائیں گی۔ واپسی پر نئی ویرا تمہارے لیے زیادہ کارآمد ثابت ہو گی۔"

"خیر، تم صبح کی پرواز سے تو نہیں جا رہی ہو" میں نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے کہا "یہ فیصلہ بعد میں بھی کیا جا سکتا ہے۔ اس وقت شاید ہم سب کو تھوڑے سے آرام کی ضرورت ہے۔"

"میں آج ہی سے تیاریوں کا آغاز کرنا چاہتی ہوں۔ تم مصر ہو تو تھوڑی سی تاخیر ہی سہی۔"

"اور اگر میں تمہارے ساتھ چلنا چاہوں؟" سلطان شاہ نے نہایت معصومانہ لہجے میں پوچھا۔

"تاکہ تم وہاں لڑ لڑ کر میری زندگی اجیرن کر دو!" ویرا نے ہنستے ہوئے پوچھا "آخر تم تینوں اتنے جذباتی کیوں ہو رہے ہو۔ تمہیں معلوم ہونا چاہیے کہ تمہاری ٹولی میں شامل ہونے سے پہلے میں اکیلی تم سب سے تیز رہی تھی۔ میرا نام بلیک کوئن تھا اور اس نام سے بڑے بڑے سورما تھراتے تھے۔"

"وہ تمہارے عروج کا زمانہ تھا۔ اب تم سہاروں کی عادی ہو گئی ہو۔ یہ حقیقت تم کو مان لینی چاہیے" غزالہ نے محبت سے ویرا کی پشت پر تھپکی دیتے ہوئے کہا۔

"میں اسی طرح بلیک کوئن بن کر باقی زندگی گزارنے کی آرزو مند ہوں۔ میری واپسی پر تم دیکھو گی کہ میں کسی سہارے کے بغیر بھی خود کو منوانے کی ہمت رکھتی ہوں۔"

"میں مانتا ہوں کہ تمہارے حوصلے بہت بلند ہیں لیکن تمہیں اندازہ نہیں ہے کہ تم کس قدر مضحکہ خیز باتیں سوچ رہی ہو۔ امریکا کے صدر سے انتقام لینے کی سوچ سراسر دیوانگی ہے" میں نے کہا۔

وہ پھر ہنس پڑی "تمہیں معلوم ہے کہ امریکی تاریخ کے کتنے صدر قاتلانہ حملوں میں مارے گئے ہیں؟ کوئی دیوانہ اپنی جان ہتھیلی پر لے کر میدان میں کود پڑے تو بڑی بڑی ان ہونی باتیں ہو جاتی ہیں۔ خیر، اب اس بارے میں مزید کوئی بات نہیں ہو گی۔ تم خود کہہ چکے ہو کہ ہمیں تھوڑے سے آرام کی ضرورت ہے۔"

اس وقت سلطان شاہ عجیب سی نظروں سے ویرا کو تکے جا رہا تھا جیسے وہ پہلی بار اس کے سامنے آئی ہو۔ وہ ایک ادا کے ساتھ ہم تینوں کی طرف ہاتھ لہرا کر اپنی خواب گاہ میں گھس گئی اور دروازہ بند کر لیا۔

"مت روکو اس سے" میں نے آہستہ سے سلطان شاہ سے کہا۔ "وہ چلی گئی تو پھر عمر بھر تمہاری نگاہیں اسے ڈھونڈتی ہی رہیں گی اور تم اسے نہیں پا سکو گے۔ اس پر جنون سا طاری ہو گیا ہے۔"

"مجھے تو اس سے لڑتے ہوئے بھی بہت دن ہو گئے ہیں" اس نے درد انگیز لہجے میں کہا "اس وقت تم ہی سے اس کی بحث ہوئی تھی۔ وہ اپنی نادانیوں کی وجہ سے ماری گئی تو اس کا خون تمہاری گردن پر ہو گا۔"

"جاؤ! اس وقت اچھے بچوں کی طرح سو جاؤ۔ جو ہونا ہے، وہ ہو کر رہے گا" میں نے اسے پچکارتے ہوئے کہا اور پھر اپنے کمرے کی طرف چل دیا۔ سلطان شاہ نے سر جھکا کر لمحہ بھر کے لیے کچھ سوچا اور پھر فیصلہ کن انداز میں ویرا کے دروازے کی طرف بڑھ گیا۔

"ادھر کہاں جا رہے ہو؟" میں نے بوکھلائی ہوئی دھیمی آواز میں اس سے پوچھا۔

"نیند نہیں آ رہی۔ تھوڑی دیر تک اس کے ساتھ شطرنج کھیلوں گا" اس نے معصوم سی آواز میں کہا۔

اسے اس کے حال پر چھوڑ کر میں اپنے کمرے میں گھس گیا۔ غزالہ مجھ سے پہلے اندر پہنچ کر بستر کی چادر اور تکیے وغیرہ درست کرنے میں مصروف ہو چکی تھی۔

حالات اتنی تیزی سے کروٹیں بدل رہے تھے کہ میری کھوپڑی چکرا کر رہ گئی تھی۔ ویرا کے نئے فیصلے نے رہی سہی کسر بھی پوری کر دی تھی۔ ویرا کے رہنے یا چلے جانے سے ہماری کارکردگی میں کوئی بڑا فرق پڑنے کا امکان نہیں تھا لیکن اس نے اپنی مخصوص عادتوں کی وجہ سے ہم سب کے دلوں میں اس طرح گھر کر لیا تھا کہ اس کی روانگی کے تصور نے ہم تینوں کو پریشان کر دیا تھا۔

بستر پر بھی غزالہ مجھ سے دیر تک ویرا کے بارے میں باتیں کرتی رہی۔ کچھ دنوں سے اسے میرے ساتھ ویرا کی بے تکلفی کھلنے لگی تھی۔ اس بارے میں اس نے مجھ سے شکایت بھی کی تھی۔ اس کے باوجود وہ ویرا کے جانے کے ارادے سے خوش نہیں تھی۔ اس کا خیال تھا کہ ویرا کسی طرح بھی اپنے گزرے ہوئے دنوں کی سی شہرت حاصل نہیں کر سکتی تھی۔ اس وقت اسے بھی لائیڈ کی خاموش حمایت حاصل تھی۔ بہت سے نامی گرامی مجرم بھی لائیڈ کے

رُخ سے ویرا کا راستہ کاٹتے ہوئے گھبراتے تھے اور وہ آزادی سے ہر طرف دندناتی پھرتی تھی۔ جمی لانبڈ کے قتل کے بعد ویرا اس ساتھی سے محروم ہو چکی تھی۔ راس البدا کے زیر اثر آجانے کی وجہ سے فی کی پوری تنظیم ہی ویرا کے خون کی پیاسی ہو چکی تھی۔ ان حالات میں اس کا امریکا جانے کا فیصلہ نہایت غیر دانش مندانہ تھا۔

مجھے غزالہ کی کئی باتوں سے اتفاق نہیں تھا لیکن میں نے زبان سے اس کا اظہار نہیں کیا۔ اس وقت میں ایسی کسی بحث میں الجھ کر غزالہ کے دل میں شکوک و شبہات پیدا نہیں کرنا چاہتا تھا۔

سوچتے سوچتے مجھے نیند کی مہربان دیوی نے آلیا اور میں خوابوں کی دنیا میں گم ہو گیا۔

میں سہ پہر کو بیدار ہوا تو گھر میں چہل پہل تھی۔ وہ تینوں پہلے ہی اپنی اپنی نیند پوری کر چکے تھے۔

وہ ناشتے کا وقت نہیں تھا۔ دوپہر کا کھانا کھایا جا چکا تھا۔ رات کے کھانے میں کافی دیر باقی تھی۔ میں نے غزالہ سے ذرا بھاری ناشتے کی فرمائش کی اور اخبار بینی میں مصروف ہو گیا۔

سلطان شاہ ڈرائنگ روم کی جھاڑ پونچھ میں مصروف تھا۔ ویرا بھی ٹیلی وژن دیکھ رہی تھی۔ میں اخبار کی اوٹ سے دیکھ رہا تھا کہ وہ کن انکھیوں سے بار بار میری طرف دیکھ رہی تھی۔ مجھے اپنی طرف متوجہ پا کر اس نے تھوڑی دیر بعد ٹیلی وژن آف کر دیا اور اٹھ کر اپنے کمرے میں چلی گئی۔

"ویرا ٹھیک ہی کہہ رہی تھی کہ رات کے اندھیرے میں ہماری عقلیں بہت تیزی سے کام کرتی ہیں اور دن میں کند ہو کر رہ جاتی ہیں۔" اس کے چلے جانے کے چند لمحوں بعد سلطان شاہ نے گہرا سانس لے کر کہا۔

میں نے اخبار ایک طرف پھینک کر اس سے پوچھا "تمہیں یہ خیال کیسے آگیا؟"

"رات کو سب ہی ویرا کے جانے یا نہ جانے کے بارے میں بڑے زور شور سے بحث کر رہے تھے۔ آج سب کو سانپ سونگھ گیا ہے۔ تم نے تو تم بھی اس سے بات کرنے کے بجائے اخبار لے کر بیٹھ گئے۔"

"آپ کو اس سے بات کرنی چاہیے تھی" غزالہ نے میرے ناشتے کی ٹرے میز پر رکھتے ہوئے کہا "اس کے انداز سے ظاہر ہو رہا ہے کہ وہ ہماری طرف سے بات چیت کی ابتدا کی توقع کر رہی ہے۔"

"تم کہتی ہو تو میں ناشتے کے بعد اس سے بات کر لوں گا۔ سلطان شاہ بلاوجہ مبالغہ کر رہا ہے۔ ویرا سے آج صبح چار بجے کے بعد بات ہوئی تھی اور ابھی میں نے ناشتا تک نہیں کیا ہے۔ اس کا یہ اتنا سنگین مسئلہ نہیں ہے کہ اسی پر نہار منہ بحث چھیڑ دی جائے۔"

میں ناشتے سے فارغ بھی نہ ہونے پایا تھا کہ فون کی گھنٹی بج اٹھی۔ سلطان شاہ نے فون اٹھایا۔ اس کی سلام دعا کی آوازوں سے پتا چلا کہ دوسری طرف اول خان تھا اور مجھ سے بات کرنی چاہ رہا تھا۔

میں ایک لمبے گھونٹ میں چائے کی پیالی خالی کر کے فون کی طرف متوجہ ہوا تو اول خان بولا "تھوڑی دیر پہلے تخی مراد کو نیم بے ہوشی کی حالت میں شہر سے باہر ایک ویرانے میں ڈال دیا گیا ہے۔ ایک آدمی چھپ کر اس کی نگرانی کر رہا ہے دوسرا اس کے مکان پر مامور ہے۔ مکان والے نے اطلاع دی ہے کہ بند اور تاریک شیشوں والی ایک کار میں دو غیر ملکی وقفے وقفے سے تخی مراد کے مکان کے گرد منڈلا رہے ہیں۔"

"بہت اچھی خبر ہے" میں نے خوش ہو کر کہا "اس کا مطلب ہے کہ ہمارا منصوبہ بارآور ہونے کے آثار نمودار ہو رہے ہیں۔ تمہارے آدمیوں نے حاضر دماغی سے کام لیا تو ہمارا شکار ضرور پھنس جائے گا۔"

"مجھے ایسی کوئی امید نظر نہیں آتی۔ ہم میں سے کون راس البدا کو پہچان سکے گا؟"

اول خان کے اس سوال پر میں لمحہ بھر کے لیے چکرا کر رہ گیا۔ صرف میں نے اسے ایک بار ایلین کی کمین گاہ پر دیکھا تھا۔ اس وقت وہ سر سے پیر تک سیاہ لباس میں چھپا ہوا تھا۔ میں نے اپنی یادداشت تازہ کرتے ہوئے کہا "وہ خاصا جسیم اور قد آور ہے۔ اسے آسانی سے نظرانداز نہیں کیا جا سکتا۔"

"شاید ایک چوتھائی امریکن اسی قد و قامت کے ہوتے ہیں۔ مشتبہ گاڑی والے نیچے نہیں اترے لیکن ان کے بارے میں اندازہ ہے کہ دونوں کے مضبوط جسم چھ فٹ سے نکلتے ہوئے ہوں گے۔"

وہ اطلاع تشویش انگیز تھی۔ اگر وہ دونوں ایسے ہی تھے تو اس کا ایک ہی مطلب نکالا جا سکتا تھا کہ راس البدا کو ہماری اس کمزوری کا علم تھا۔ وہ تخی مراد کی آزادی میں پنہاں خطرات سے بھی واقف تھا۔ اس نے ہم لوگوں کو تذبذب میں ڈالنے کے لیے ایسے آدمیوں کو مامور کیا تھا جو اسی جیسی جسامت کے مالک تھے۔

"اس جیسا چالاک مجرم اتنی بڑی حماقت نہیں کر سکتا کہ نگرانی جیسے معمولی کام پر نکلنے کا خطرہ مول لے۔ یہ دونوں ڈمی معلوم ہوتے ہیں۔ ان سے چھیڑ چھاڑ کیے بغیر دور سے نگرانی کی جائے۔ راس البدا یہ یقین کرنے کے بعد میدان میں آئے گا کہ تخی مراد اپنے گھر پہنچ چکا ہے۔"

"اس کی شناخت کا مسئلہ پھر بھی باقی رہے گا۔ ہم راس البدا ہونے کے شبے میں ہر لمبے چوڑے امریکن پر تو ہاتھ نہیں ڈال سکتے۔ ہمیں معلوم ہونا چاہیے کہ ہم کس کو پکڑنا چاہ رہے ہیں۔"

"تم اس وقت کہاں موجود ہو؟" ذہن میں ایک خیال آتے ہی میں نے اس سے پوچھا۔

"اس وقت میں اسٹیشن روڈ میں ایک نئے اپ بس کے ساتھ

موجود ہوں۔ راس المیزا اس پر ہونے والی گفتگو نہیں سن سکے گا۔ ہمارے پاس اس ساخت کے صرف دو یونٹ ہیں۔ ایک میرے پاس اور دوسرا مکان کی نگرانی کرنے والے کے پاس موجود ہے تاکہ وہ مجھے موقع کی بدلتی ہوئی صورت حال سے باخبر رکھ سکے۔"

"یہ بہت اچھا ہے۔ تم مسز البس کو مزے سے بات کرکے راس المیزا کی نشانیاں معلوم کرو۔ اس نے فریڈم لاج میں اس خبیث کو بہت قریب سے دیکھا ہوا ہے۔ اس وقت صرف البس ہی ہماری مدد کر سکتی ہے۔"

"لہٰذا تم ٹھیک کہہ رہے ہو" اول خان کی مسرت آمیز آواز آئی پھر اس نے بتایا "البس بہت اداس ہے۔ اس نے ابھی تک کسی چیز کی فرمائش نہیں کی لیکن اپنی بلی کے بارے میں بہت فکر مند ہے۔"

"بلی؟" میں نے حیرت سے دہرایا! "یہ بلی کہاں سے پیدا ہو گئی؟"

البرٹو ولیما کے سدھائے ہوئے رحما کا تیز بندروں اور البس کے خوں خوار کتوں کے بعد البس کی بلی کا ذکر میرے لیے بہت زیادہ حیرت کا سبب بنا تھا۔ معلوم ہو رہا تھا کہ ہمارا ہر مجرم کوئی نہ کوئی جانور پالنے کے خبط میں مبتلا تھا۔

"ہاں وہ کالے رنگ کی ایک بڑی سی سیامی بلی ہے جس کا نام بوبی ہے" اول خان بتا رہا تھا۔ "وہ البس کی پالتو بلی ہے۔ وہ کہہ رہی تھی کہ وہ بلی مل جائے تو وہ اس کے ساتھ مصروف رہ کر آسانی سے اپنا وقت گزار سکے گی۔"

"وہ بلی تم کہاں سے پیدا کرو گے؟ اس سے کہو کہ وہ کسی اور جانور کو سدھانے پر توجہ دے۔"

"میں نے اس سے وعدہ کر لیا ہے کہ میں فریڈم لاج میں تلاش کراؤں گا۔ بوبی وہاں موجود ہوئی تو ضرور اس کے حوالے کر دی جائے گی۔ تم مشورہ دو تو میں یہ کوشش کر کے دیکھ لوں" اول خان ہنس رہا تھا۔

"مجبوری ہے۔ اس وقت البس بہت اہم ہے۔ ہمیں اسے خوش رکھنا ہو گا۔"

اول خان سے ملنے والی دونوں ہی اطلاعات عجیب و غریب تھیں۔ تجی مراد کے مکان کے گرد دو اہم ترین غیر ملکی دیکھے جا رہے تھے اور البس اپنی پالتو بلی کے لیے مری جا رہی تھی۔ اول خان نے ان دونوں باتوں کو بہت زیادہ اہمیت نہیں دی تھی مگر میں راس المیزا سے لڑتے ہوئے ہر احتیاط سے کام لینے کا فیصلہ کر چکا تھا۔

حقیقت یہ تھی کہ ہم لوگوں نے ابتدا میں راس المیزا کی طاقت اور حیثیت کا بہت غلط اندازہ لگایا تھا اور اس سے عام مجرموں کی طرح نمٹنے کی کوشش کی تھی لیکن وقت گزرنے کے بعد رفتہ رفتہ یہ بات واضح ہو گئی تھی کہ وہ جرائم کی ایک ایسی سلطنت کا حکمران تھا جو بھی لاشنڈ کی شی سے ہر اعتبار سے بڑی تھی۔

میں نے غزالہ اور سلطان شاہ کو اس گفتگو کے بارے میں آگاہ کر دیا۔

دریا ہر فون کال کے بارے میں گہرے تجسس کا مظاہرہ کرنے کی عادی تھی لیکن اس مرتبہ اس نے اول خان کے فون کی گفتگو سن لینے کے بعد بھی باہر آنے کی زحمت نہیں کی تھی۔

"اندر جا کر دیکھیں کہ وہ کیا کر رہی ہے؟" غزالہ نے اس کے کمرے کی طرف دیکھتے ہوئے کہا۔

میں غزالہ کی اسی ہدایت کا منتظر تھا۔ میں اس کے بند دروازے پر لمحے بھر کے لیے ٹھٹک گیا کیونکہ اندر سے دھیمے سُروں میں گھنٹی بجانے کی دلکش آواز آ رہی تھی۔ معلوم ہو رہا تھا کہ دریا اپنی کسی دھن میں تاحال مگن تھی۔

چند ثانیوں کے بعد میں نے چوبی دروازے پر دستک دی تو اندر سے کم ازکم کی آواز آئی۔ میں دروازہ کھول کر اندر داخل ہو گیا۔ دریا میرے سامنے تھی۔ میں مسحور نظروں سے اسے دیکھتا رہ گیا۔

وہ اس وقت گلابی رنگ کے پھول دار حریری لبادے میں ایک کرسی پر بیٹھی سگریٹ پی رہی تھی۔ اسکاچ کا گلاس اس کے داہنے ہاتھ میں تھا اور بوتل شیشے کی میز پر رکھے ہوئے تھے۔ قدرت نے اسے بہت فیاضی سے ہر قسم کے حسن سے نوازا تھا۔ خدوخال سے لے کر اپنے پیکر تک وہ مرمر سے تراشے ہوئے ایک مجسمے کی طرح تھی لیکن اس وقت شب خوابی کے ڈھیلے ڈھالے لباس نے اس کے وجود کی کشش کئی گنا بڑھا دی تھی۔

"دروازے پر رک کیوں گئے؟ اندر آ جاؤ" اس نے بے پروائی سے مسکراتے ہوئے کہا۔

"ابھی تو تم اچھے خاصے لباس میں تھیں۔ اس وقت شب خوابی کا لباس پہننے کی کیا ضرورت پیش آ گئی؟"

"دل چاہ رہا تھا۔ یہ لباس تمہیں برا لگ رہا ہو تو باہر چلے جاؤ۔ بعد میں بات کریں گے۔"

"یہ سب کیا ہے؟" میں نے مسہری پر پھیلے ہوئے چند بڑے سفری تھیلے اور دریا کی روز مرہ ضرورت کی متعدد اشیا کی طرف اشارہ کرتے ہوئے خشک لہجے میں پوچھا۔

"تم دیکھ ہی رہے ہو کہ یہ کیا ہے" اس نے اپنے گلاس سے ایک گھونٹ لے کر کہا "لمبے سفر کے لیے میری یہ تیاریاں نہ ہونے کے برابر ہیں۔ کراچی سے لندن یا فرینکفرٹ اور پھر وہاں سے دوسرے طیارے میں نیویارک کا سفر طویل ہوتا ہے۔ ویسے یہ سب تمہارا ہی لایا ہوا ہے۔ اعتراض ہو تو چھوڑ دوں؟"

"اس کا مطلب ہے کہ تم جانے کا یک طرفہ فیصلہ کر چکی ہو؟"

"فیصلے ہونے ہی یک طرفہ ہیں۔ فری اتنا خود غرض ہوتا ہے کہ سارے فیصلے اپنی پسند اور ناپسند سے کرتا ہے۔ میں نے بہت سوچا ہے اور اس نتیجے پر پہنچی ہوں کہ مجھے اپنا فیصلہ برقرار رکھنا چاہیے۔"

"تم نے فیصلہ کر ہی لیا تھا تو سوچنے کی ضرورت کیوں پیش آئی؟"

"تم دونوں کا اصرار میرے دل پر بوجھ بن رہا تھا۔" اس نے ایک ادا سے مسکرا کے کہا۔

میرے دل پر تیر سے چل گئے مگر میں مسکرا کے جس سمت پر نگاہیں لگا رہا اور پوچھا "تو کیا اب تم نے اس بوجھ کو اپنے دل سے اتار کر کچرے کے کسی ڈھیر پر پھینک دیا ہے؟"

"مجھے محسوس ہوا ہے کہ مسلسل تمہارے ساتھ رہنے کی وجہ سے میں تمہاری نظروں میں اپنی توقیر کھو بیٹھی ہوں۔ دور رہ کر کچھ عرصے بعد واپس آؤں گی تو تم میری زیادہ قدر کرو گے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ جی لائبڈ کے انتقام اور داس الینڈا کے انجام کی باتیں محض بہانہ تھیں؟"

"یہ کس نے کہا؟ میرے سفر کے اصل محرکات وہی ہیں۔ دوسری باتوں سے انہیں تقویت ملی ہے۔"

"دوسری باتیں نہ ہوتیں تو تم اپنے سفر کو کچھ عرصے کے لیے ملتوی کر دیتیں؟"

اس نے زبان سے کچھ کہے بغیر اپنے سر کو اثبات میں جنبش دی اور گلاس ہونٹوں سے لگا لیا۔

"میں کہہ رہا ہوں کہ فی الحال اپنا ارادہ ملتوی کر دو!" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔

"یہ حکم ہے یا التجا؟" اس نے ذومعنی تبسم کے ساتھ سوال کیا۔

"جو چاہو سمجھ لو۔" میں نے چند ثانیوں کے توقف کے بعد کہا۔ اس کا دوسرا سوال بہت تیز تھا۔

"تم کس رشتے سے؟" اس وقت دریا کی آنکھوں کی چمک بہت بڑھ گئی تھی۔

"دوستی کے رشتے سے۔" میری آواز اچانک ہی کمزور پڑ گئی تھی۔

"مرد اور عورت کے درمیان صرف تین رشتے ہوتے ہیں۔ ماں بیٹا ہم ہو نہیں سکتے کیوں کہ ہم دونوں تقریباً ہم عمر ہیں۔ بیوی بھی میں بن نہیں سکتی کیوں کہ یہ عزت تم غزالہ کو دے چکے ہو۔ بہن بھائی تم کہہ نہیں سکتے کیوں کہ ہمارا رشتہ ابھی ان تینوں رشتوں سے کوئی میل نہیں کھاتا۔ ان کے درمیان جو تھا کوئی رشتہ نہیں ہوتا۔" دریا کی آواز اچانک تیز اور کاٹ دار ہو گئی تھی۔ "دوستی کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ ہم ایک دوسرے کے کچھ بھی نہیں ہیں اور اگر ہم ایک دوسرے کے کچھ بھی نہیں ہیں تو تم مجھ سے التجا کرنے یا حکم دینے والے کون ہوتے ہو؟"

سب کچھ واضح ہو گیا تھا۔ دریا صرف اور صرف میری سرد مہری سے مایوس ہو کر واپس جا رہی تھی۔

"میں پھر کہوں گا کہ اپنا فیصلہ بدل دو۔ اس میں تمہیں کچھ حاصل نہیں ہوگا۔"

اس نے ایک اور گھونٹ لیا، بائیں آنکھ دبا کر مسکرائی اور سرگوشیانہ انداز میں بولی "میں ایک شرط پر اپنا فیصلہ تبدیل کر سکتی ہوں ورنہ کل کراچی سے نکل جاؤں گی۔"

"میرے بس میں ہوا تو میں تمہاری شرط پوری کر دوں گا۔" میں نے دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ بہت محتاط لفظوں میں جواب دیا۔ مجھے اندازہ ہو چکا تھا کہ وہ مجھ سے کھیل رہی تھی لیکن میں اس کے ان کے الزام سے بچنا بھی چاہتا تھا۔ مجھے یہ گوارا نہیں تھا کہ اس کے امریکا لوٹ جانے کی ساری ذمہ داری میرے اوپر آجائے۔

"اسی وقت میرے پہلو میں آکر بیٹھ جاؤ۔" اس نے سرک کر کرسی میں میرے لیے جگہ بناتے ہوئے کہا۔

"غزالہ آگئی تو قیامت آجائے گی۔" الفاظ اضطراری طور پر میری زبان سے پھسلتے چلے گئے۔

وہ اپنا سر پیچھے جھکا کر تیز آواز میں ہنس پڑی۔ اس کی ہنسی تھمی تو اس نے میری طرف دیکھتے ہوئے استہزائیہ لہجے میں کہا "مجھے معلوم تھا کہ تمہارا جواب یہی ہوگا۔ کچھ ہونے اور کچھ بھی نہ ہونے میں یہی فرق ہوتا ہے۔ میں چوبی کا مال نہیں ایک جیتی جاگتی عورت ہوں۔ تم تصور نہیں کر سکتے کہ جب تمہاری خواب گاہ کا دروازہ بند ہوتا ہے تو میرے دل پر کیا گزرتی ہے۔ کئی بار میں گھنٹوں ڈرائنگ روم میں بیٹھ کر اس بند دروازے کو دیکھتی رہی ہوں لیکن ہر صبح میں نے مسکرا کر تم دونوں کا استقبال کیا ہے۔ مجھے یوں لگتا ہے جیسے میرا حق چھین لیا گیا ہو۔ میں پہلے ہی تمہیں اور غزالہ کو بہت دکھ دے چکی ہوں۔ میں نہیں چاہتی کہ میرا یہ دبا دبا انتقامی جذبہ کسی روز آتش فشاں کی طرح پھٹ پڑے۔ میں تم دونوں کو مزید دکھ نہیں دینا چاہتی اسی لیے جا رہی ہوں مگر یقین رکھو کہ اپنی سوچ کا یہ زہر دور کر کے میں جلدی ہی واپس آؤں گی۔ میری طرف سے غزالہ اور سلطان شاہ کو بھی سمجھا دینا۔ سلطان شاہ بہت پیارا نوجوان ہے لیکن وہ اندر سے ایک بچہ ہے۔ فی الحال اسے محبوبہ کی نہیں ایک ایسی آپا کی ضرورت ہے جو کبھی کبھی تھپڑ بھر کر اس کی شکم پری کرا سکے۔"

میں نے اس کی بات کاٹ دی اور کہا "ان باتوں کے ساتھ ساتھ میں تمہیں یہ بھی بتانے آیا تھا کہ تخی مرار کو چھوڑ دیا گیا ہے مگر وہ ابھی تک اپنے گھر نہیں پہنچ سکا اور دو لمبے تڑنگے مشتبہ سفید فام صبح سے اس کے گھر کے اردگرد چکر لگا رہے ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ داس الینڈا اسے ایک لمحے کی مہلت بھی دینے پر آمادہ نہیں ہے۔ اسے آتے ہی دبوچنے کی کوشش کرے گا۔"

"تم اسے مار بھی لو تو مجھے سفر سے روکنے میں کامیاب نہیں ہو سکو گے۔" اس نے کہا "میں نے تمہیں کھل کر اپنے دل کا حال بتا دیا ہے۔ یہاں سے میرا دل اچاٹ ہو گیا ہے۔ دعا کرو کہ میں

وعدہ کی تھیں کرتیں کھا کر جلدی تمہاری دہلیز پر لوٹ آئیں۔ تقدیر نے
یاوری کی تو مجھے دوزندگی کرا اپنی مرضی کی زندگی گزاروں گی۔"
"میں تمہارا بدخواہ نہیں ہوں۔ تم جانے پر تلی ہی گئی ہو تو
کامیابیوں کی دعائیں تمہارے ساتھ ہوں گی۔" یہ کہہ کر میں اٹھا
اور تیزی کے ساتھ اس کے کمرے سے نکل کر دروازہ بند کردیا۔

سلطان شاہ نے دوری سے بھانپ لیا کہ میرا نشانہ خطا گیا تھا۔
میں ڈرائنگ روم میں شکست خوردہ انداز میں صوفے پر گر گیا
اور انہیں بتایا "تم دونوں اسے چھیڑنے کی کوئی کوشش نہ کرنا۔
معلوم ہوتا ہے کہ اس موذی عورت کا دماغ سنک گیا ہے۔ اب
اسے راس البنڈا کے انجام سے بھی ذرا سی دلچسپی نہیں رہی ہے۔
ہاں وہ بھاگ نکلا تو امریکا میں اسے ضرور گھیرے گی۔"

"وہ موذی ضرور ہے لیکن بلا وجہ نہیں سنک سکتی۔" سلطان
شاہ نے سوچتے ہوئے کہا "یقیناً کوئی نہ کوئی بات اس کی مرضی کے
خلاف ہوئی ہے۔ اس کی معافی تلافی ہو جائے تو وہ رک سکتی ہے۔"

"افلاطون مت بنو!" میں نے آنکھیں نکال کے کہا "وہ کل
روانگی کے لیے اپنی بکنگ کررہی ہے۔"

"کل؟" سلطان شاہ کا منہ کھلا کا کھلا رہ گیا "وہ کل کیسے جائے
گی۔ اس کا ٹکٹ بنا ہے نہ سیٹ کنفرم ہوئی ہے۔ مجھے تو لگتا ہے کہ
تم دونوں میں ہی کچھ ٹھنی ہوئی ہے۔ میں اس سے......"

"نہیں!" میں نے اس کی پوری بات سنے بغیر کہا "میں کہہ رہا
ہوں کہ اس سے چھیڑ چھاڑ نہ کرنا ورنہ بات بہت زیادہ بگڑ جائے گی۔
ہوسکتا ہے کہ وہ اسی وقت اپنا سفری تھیلا لے کر ائرپورٹ پر ڈیرا
ڈال دے۔"

میرے بگڑنے پر سلطان شاہ خاموش ہو گیا لیکن اس کی
آنکھوں میں تشویش کی پرچھائیاں لرز رہی تھیں۔

"اس کے بغیر یہ گھر اداس اور خالی خالی رہ جائے گا۔" غزالہ
فکرمندانہ لہجے میں بولی۔

میں مزید کچھ کہے بغیر جھٹکے سے وہاں سے اٹھا اور اپنے کمرے میں
بند ہو گیا۔ شاید وہ میرے اندر کا مجرمانہ احساس تھا جو ان کے
ہمدردانہ تبصروں پر مجھے چرکے لگا رہا تھا۔

گھر کی آسنی فضا میں دیکھتے ہی دیکھتے کشیدگی اور اداسی
سرایت کر گئی۔ چہرے لٹکے ہوئے تھے۔ ہر ایک بولنے میں بھی یوں
کفایت سے کام لے رہا تھا جیسے جتنے بولنے پر بھی سیلز ٹیکس لگا دیا گیا
ہو۔ سلطان شاہ کی سرگرمیاں مشکوک ہو گئی تھیں۔ مجھے شبہ ہو رہا
تھا کہ وہ بار بار میری نظریں بچا کر ویرا کے پاس جا گھستا تھا اور اس
کی دل جوئی کی کوششیں شروع کردیتا۔ اس معاملے میں شاید اسے
غزالہ کی خوش نودی بھی حاصل تھی۔

چھ بجے اول خان کی طرف سے تین خبریں آئیں۔ تخی مراد
اپنے گھر پہنچ گیا تھا۔ البس کی پاتھوسیالوجی فریڈم لاج سے برآمد کر
کے اس تک پہنچادی گئی تھی اور البس نے راس البنڈا کی چند واضح
نشانیاں بتادی تھیں۔

میرا اندازہ تھا کہ تخی مراد کو اپنے گھر پہنچنے میں بستر پر گیا تھا
جب کہ پوپی کو بہت سرعت کے ساتھ فریڈم لاج کی حدود سے دور
کرلیا گیا ہے۔

البس کی بتائی ہوئی نشانیوں میں سب سے واضح نشانی یہ تھی کہ
راس البنڈا کے چہرے پر بائیں آنکھ کے سرے اور کان کے
درمیان چنے کے دانے کے برابر سیاہ رنگ کا ایک مسّا موجود تھا جو
دوری سے نمایاں نظر آتا تھا۔ وہ ایک اہم شناخت تھی اور یہ
حیرت تھی کہ راس البنڈا جیسا رازداری کا شوقین شخص اپنے
چہرے پر ایک ایسی نشانی لیے پھر رہا تھا جسے ایک حقیر سی سرجری
سے الگ کیا جاسکتا تھا۔

ساڑھے چھ بجے اول خان فلیٹ پر پہنچا تو میں حیران رہ گیا کہ
آدھے گھنٹے کی قلیل سی مدت میں اسٹیشن فور سے ہمارے گھر تک
کیسے پہنچ گیا لیکن اس نے یہ بتا کر کہ اس نے مجھ سے راستے کے
ایک پبلک بوتھ سے بات کی تھی میری الجھن دور کردی۔

اول خان کو ویرا کے ارادوں کا کوئی علم نہیں تھا۔ وہ آواز
ویرا اپنے کمرے میں بند تھی۔ اول خان کا ذہن اپنے ہی مسائل
میں الجھا ہوا تھا۔ اس نے ویرا کی غیر حاضری کو محسوس کیے بغیر مجھے
اپنے ساتھ لے جانے کا ارادہ ظاہر کیا اور میں فوراً ہی تیار ہو گیا۔

اس وقت گھر میں کشیدگی، گھٹن اور رازونیاز کی جو صورت
حال پیدا ہو چکی تھی وہ میری برداشت سے باہر تھی۔ اول خان نہ
آتا تو میں تھوڑی دیر میں خود ہی گاڑی لے کر شہر کی آوارہ گردی کے
لیے نکل کھڑا ہوتا۔

غزالہ اور سلطان شاہ کی کھوپڑیوں پر اس وقت ویرا سے کی
مفاہمت کا بھوت سوار تھا اس لیے انہوں نے میری اور اول خان
کی مختصر گفتگو میں کوئی دلچسپی لی نہ خلاف معمول سلطان شاہ نے
ہمارے ساتھ چلنے پر اصرار کیا۔ شاید وہ یہ سوچ رہا ہوگا کہ میرے
چلے جانے کے بعد اسے ویرا سے کھل کر بات کرنے کا موقع مل سکے
گا۔

"مجھے راستے میں اطلاع ملی ہے کہ تخی مراد کے مکان کے
قرب و جوار میں گھومنے والے دو میں سے ایک سفید فام کے چہرے
کے بائیں حصے پر سیاہ مسّا موجود ہے۔" سفر شروع ہوتے ہی اول
خان نے پرجوش لہجے میں مجھے بتایا "زیادہ چھیڑ چھاڑ سے معاملہ
خراب ہو سکتا ہے۔ اسی وجہ سے میں نے ادھر یہ بات نہیں چلائی
تھی۔"

"شاید تم نے بتایا تھا کہ ان کے پاس بند اور تاریک شیشوں
والی ایک کار ہے؟" میں نے چونک کر پوچھا۔

"ہاں شاید ان کی کار ائرکنڈیشنڈ ہے۔" اول خان نے سادگی
میں جواب دیا۔

"پھر راس البنڈا کے چہرے کا مسّا کیسے دیکھ لیا گیا؟" میں نے

سوال کیا۔
"یہ... یہ تو میں نے نہیں پوچھا تھا۔ ابھی معلوم کیے لیتا ہوں۔" وہ گڑبڑا گیا۔
"اتنی عجلت نہ کرو۔" میں نے اس کے ہاتھ سے ایئرفون واپس لے لیا اور کہا "اس معاملے میں کچھ اور باتیں بھی غور طلب ہیں۔ اگر وہ واقعی راس البیڈا ہے تو نگرانی جیسے معمولی کام میں کیوں الجھا ہوا ہے۔ یہ کام کسی اور سے بھی لیا جا سکتا تھا۔ جب تقی مراد کی واپسی کی اطلاع مل جاتی تو وہ خود میدان میں آجاتا۔"
"تمہاری بات معقول ہے۔ اتنے بڑے مجرم سے ایسی حماقت کی توقع نہیں کی جا سکتی لیکن جب کسی کا وقت پورا ہو جاتا ہے تو اس کی عقل پر پردے پڑ جاتے ہیں اور وہ خود ہی آگ میں کود پڑتا ہے۔"
میں سگریٹ سلگا کر کچھ دیر تک سوچتا رہا۔ پھر اول خان سے پوچھا "تمہارے پاس وہ ناکارہ ایئرفون موجود ہے جس پر ہونے والی ہدایات راس البیڈا سن لیتا ہے؟"
"آج کل میں اسے ہر وقت اپنے ساتھ رکھتا ہوں کہ پتا نہیں، کب اس کی ضرورت پڑ جائے یا راس البیڈا کا کوئی پیغام آنے لگے۔ وہ گلو کے اپارٹمنٹ میں پڑا ہوا ہے۔"
"یہ دو ذرا اپنے آدمی سے پوچھو کہ اس نے راس البیڈا کا مسّا کیسے دیکھا تھا۔ یہ بھی معلوم کرنا کہ مکان کی نگرانی کرنے والے اس سے پہلے وہاں موجود تھے یا بعد میں نظر آئے تھے۔" میں نے کہا۔
اول خان نے فوراً ہی اپنے آدمی سے رابطہ کر کے اس کی رپورٹ طلب کی۔ اس نے بتایا کہ وہ تقی مراد کے مکان کے سامنے ایک اوٹ میں چھپا ہوا تھا لیکن پچھلے پندرہ بیس منٹ سے تاریک شیشوں والی مشتبہ کار غائب ہے۔ مکان میں کسی قسم کی کوئی ہلچل دیکھنے میں نہیں آرہی۔
"وہ کار تمہارے پہنچنے کے بعد وہاں دیکھی گئی تھی یا پہلے سے موجود تھی؟" اول خان نے پوچھا۔
"وہ شاید پہلے سے وہاں منڈلا رہے تھے۔ میں اپنے لیے مناسب جگہ تلاش کر رہا تھا تو میں نے پہلی بار اس کار کو دیکھا اور نظرانداز کر دیا مگر تاریک شیشوں اور غیرملکی چہروں کی وجہ سے کار میرے ذہن میں محفوظ ہو گئی۔ تھوڑی دیر بعد وہی کار دوبارہ نظر آئی تو میں سمجھ گیا کہ وہ مجھ سے پہلے اس مکان میں دلچسپی لے رہے تھے۔ جب تک مجھے پورا یقین نہیں ہو گیا میں نے ان کی موجودگی کی رپورٹ نہیں دی تھی۔"
"اور تمہیں ان میں سے ایک کا سیاہ مسّا کیسے نظر آیا تھا؟" اول خان نے اگلا سوال کیا۔
"مسّے والا پسنجر سیٹ پر سوار تھا۔ ایک مرتبہ وہ گاڑی کے ٹائروں کی ہوا دیکھنے کے لیے نیچے اترا تھا تو میں نے وہ سیاہ مسّا دیکھا تھا۔ اپنی طرف کے ٹائروں کو ٹھوکریں مارنے کے بعد وہ دوبارہ اندر بیٹھ گیا تھا۔"
"میں اسی طرف آرہا ہوں۔ ضرورت پڑی تو دوبارہ بات کریں گے۔" وہ کھلا ہوا دھوکا تھا۔" بات ختم ہو جانے پر میں نے اول خان سے کہا "راس البیڈا سمجھ چکا ہے کہ ہم اسے تقی مراد کو رہا کر رہے ہیں تو اسے گھیرنے کے چکر میں ہیں۔ تقی مراد کے گھر کی نگرانی کرنے والے کسی بھی آدمی کو سامنے لانے کے لیے یہ گاڑی بہت پہلے سے ادھر گھوم رہی ہوگی۔ یہ ساری کارروائی اتنے بھونڈے انداز میں ہوتی رہی ہے کہ ہر بات خود بہ خود واضح ہے۔"
"مسّے والے کا گاڑی سے اترنا بھی اسی اسکیم کا حصہ رہا ہوگا۔" اول خان سوچتے ہوئے بولا "مگر راس البیڈا کو یہ کیسے معلوم ہوا کہ ہم لوگ مسّے والے کو تلاش کر رہے ہوں گے؟"
"اس کے لیے یہ سمجھنا مشکل نہیں تھا۔ فریڈم لاج سے پکڑے جانے والے اس سے ناواقف تھے مگر یہ بات ہر ایک جانتا ہوگا کہ سیاہ مسّے والا وہاں آتے ہی اپنا حکم چلانے لگا تھا اور دری لسنار کی جگہ تھا۔"
"اس سے تو یہی بات ثابت ہوتی ہے کہ تاریک شیشوں والی کار میں راس البیڈا خود سوار تھا۔"
"وہ یہ حماقت کر ہی نہیں سکتا۔ ورنہ خود ہوتا تو کبھی نیچے اتر کر ٹائروں کی ہوا نہ دیکھتا۔ یہ کام اس کے ڈرائیور کو کرنا چاہیے تھا۔ وہ اپنے جیسے قد و قامت والے کسی بھی سفید فام کے چہرے پر میک اپ والی سیاہ پنسل سے ایسا داغ ڈال سکتا ہے جو دور سے دیکھنے پر مسّا معلوم ہو۔"
"ہو سکتا ہے کہ وہ ادون یا نیلی کا پکڑا ہوا باز ہو۔ فرار ہوتے ہوئے راس البیڈا ان دونوں کو اپنے ساتھ ہی لے گیا تھا۔ وہ اب بھی اس کے لیے کام کر رہے ہوں گے۔"
"وہ فریڈم لاج میں قدم رکھے بغیر بھی اپنا کام چلا رہا تھا۔ تم یہ کیوں بھول رہے ہو کہ اس کا قونصل خانہ اسے بھرپور حمایت فراہم کر رہا ہے۔ آدمیوں کی فراہمی اس کے لیے بہت آسان ہے۔"
"یہ برا ہوا کہ ہمارے پہنچنے سے پہلے وہ کار غائب ہو گئی ورنہ ہم ان دونوں کو ہی دبوچ سکتے تھے۔"
"کار کا غائب ہونا اس اعتبار سے برا ہوا کہ ہم نے راس البیڈا کی ذہانت کو آزمانے کا موقع کھو دیا۔"
"آزمانے کا موقع؟ تم نے تو انہیں چھیڑنے سے منع کیا ہوا تھا۔" اول خان نے حیرت سے کہا۔
"ہم انہیں چھیڑے بغیر آزما سکتے تھے۔" میں نے ہلکی سی مسکراہٹ کے ساتھ کہا "وہ کار دیکھتا ہوں میں آتی تو میں ایئرفون پر راس البیڈا سے رابطہ کرتا۔ اس کا جواب ملتے ہی اندازہ ہو جاتا کہ مشتبہ کار والا ڈمی ہے یا اصل راس البیڈا ہے۔ وہ اصل ہوتا تو ایئرفون پر انجن کا شور سنائی دیتا اور پھر اس کی حرکات سے بھی پتا چل جاتا کہ وہ بے کار بیٹھا ہوا ہے یا ایئرفون استعمال کر رہا ہے۔"

"آج کل تم ضرورت سے زیادہ سوچنے اور بال کی کھال نکالنے لگے ہو۔" اس نے ہنس کر کہا۔

"مجبوری ہے ورنہ کون اپنے ذہن کو بلاوجہ تھکانا پسند کرے گا۔ اور ہاں! ایک طرح سے مشتبہ کار کا غائب ہونا بہتر بھی ہے۔ وہاں جائزہ لینے کے بعد وہ دونوں میدان صاف ہونے اور تجمل مراد کے نہ پائے جانے کی خبریں لے کر گئے ہیں تو راس البیڈا کسی بھی وقت اپنے شکار پر حملہ آور ہو سکتا ہے۔"

"دعا ہے تمہارا یہ شگون درست ثابت ہو ورنہ آج کی محنت رائیگاں جائے گی۔ میں تو مشتبہ کار میں راس البیڈا کی موجودگی کی خبر پا کر بہت خوش ہوا تھا اور تمہارا نمبر ملنے پر فخر سے پھولا ہوا تھا۔"

"راس البیڈا کا معاملہ نہ ہوتا تب بھی تمہیں تو آنا ہی پڑتا۔" چند ثانیوں بعد میں نے کہا۔

"کیوں؟ کیا کوئی خاص بات ہے؟" میرے لہجے نے اسے چونکا دیا۔

"ہاں۔ تمہاری بھتیجی کی کھوپڑی الٹ گئی ہے۔ آج شاید تم اس سے آخری ملاقات کر سکو گے۔"

"کس بھتیجی کی بات کر رہے ہو؟ میں عورتوں سے بہت دور بھاگتا ہوں۔"

"ہم ویرا کو اپنی فورس میں نوکری دلوانے کی منصوبہ بندی کر رہے تھے مگر کسی وجہ سے اس کا دماغ اچانک ہی الٹ گیا۔ وہ کل امریکا جا رہی ہے اور اپنے اس فیصلے پر اڑی ہوئی ہے۔"

وہ انکشاف سن کر اول خان حیرت سے اچھل پڑا "وہاں وہ کہاں جائے گی۔ اسے روکو، ہر قیمت پر روکو۔ یہ تم نے عجیب ہی خبر سنائی ہے۔ وہ ہر قدم پر ہمارے بہت کام آتی رہی ہے۔"

"تمہاری سب باتیں بجا ہیں لیکن اب وہ نہیں رکے گی۔ ہو سکے تو تم بھی اسے سمجھا کر دیکھ لینا۔ اس کے چلے جانے کی خبر نے سب کو اداس اور پریشان کر دیا ہے لیکن مشکل یہ ہے کہ وہ بہت ضدی طبیعت کی مالک ہے۔"

"میرا خیال تھا کہ وہ ایلس سے ضرور ملے گی۔ اس کے بیان پر رہا ہو سکتی ہے؟"

"وہ ایلس کو نہیں جانتی لیکن سب سے واقف تھی۔ اصل معاملہ ایلس کے بیان ہی سے پیدا ہوا ہے۔ وہ اپنے باپ کے قاتلوں سے انتقام لینے کے لیے امریکا جانا چاہتی ہے۔" میں نے بتایا۔

"لیکن ابھی لائبہ کے قتل کا اصل ذمے دار تو یہاں زندہ گھومتا ہے۔"

"اس نے راس البیڈا کو ہمارے حوالے کر دیا ہے۔ وہ بچ نکلا تو ہم اس کی خبر لے لیں گے۔"

"اگر راس البیڈا کے بارے میں اس کی یہ سوچ ہے تو کیا وہ سپر پاور سے ٹکرانے کا ارادہ رکھتی ہے؟" اول خان نے بالکل منطقی نتیجہ اخذ کرتے ہوئے بے اختیاری اور حیرت سے پوچھا۔

"وہ کچھ سوچ رہی ہے۔ کہتی ہے کہ امریکا میں کچھ وقت گزار کر پاکستان لوٹ آئے گی۔"

"خدا کرے کہ وہ زندہ رہے اور لوٹ آئے لیکن میں اس کے بارے میں ایک بات ضرور کہوں گا۔"

میں اس کی رائے سننے کے لیے ہمہ تن گوش ہو گیا۔ چند ثانیوں کی خاموشی کے بعد وہ کہنے لگا "اس بے چاری کے ساتھ تمہارا اور سلطان شاہ کا رویہ اکثر بے رحمانہ ہو جاتا ہے۔ آپس کی نوک جھونک اور ہنسی مذاق حد سے بڑھ جائے تو تکلیف دہ ہو جاتا ہے۔ ایسے لمحات میں وہ خود کو بالکل اکیلا محسوس کرتی ہو گی۔ ہو سکتا ہے کہ اسی اکتاہٹ نے اسے یہاں سے منتقل ہونے پر مجبور کیا ہو۔"

وہ پورے حالات اور پس منظر سے ناواقف تھا لیکن اس کا تجزیہ سو فیصد درست تھا۔ میں جواب میں کچھ کہنے ہی والا تھا کہ اس کے ائرفون پر کال کا اشارہ آنے لگا۔

"سر! تجمل مراد کا مکان دھماکوں سے اڑا دیا گیا ہے۔" رابطہ ہونے پر اول خان کے ٹری کی بوکھلائی ہوئی آواز سنائی دی "سیاہ رنگ کی ایک تیز رفتار کار اس مکان کے قریب آکر اچانک رکی۔ اس میں سے دو بم اندر اچھالے گئے اور دھماکوں سے پوری عمارت اڑ گئی۔ بم بہت طاقت ور تھے۔ فضا میں گرد اور دھواں ہی دھواں بھر گیا۔ میں پوری رفتار سے اس کار کا پیچھا کرنے کی کوشش کر رہا ہوں مگر مجھے ڈر ہے کہ میری موٹر سائیکل کا انجن میرا ساتھ نہیں دے سکے گا۔" اس خبر پر میں سن ہو کر رہ گیا۔

"تعاقب جاری رکھو اور پوزیشن بتاتے رہو۔ میں اسی طرف آنے کی کوشش کرتا ہوں۔"

"یہ بہت برا ہوا۔" اول خان متاسفانہ لہجے میں بولا "اس نے وار کرنے میں حیرت ناک تیزی دکھائی ہے۔ تجمل مراد کے ساتھ نہ جانے اور کتنے لوگ مرے ہوں گے۔"

ائرفون پر سیاہ کار کی پوزیشن آ رہی تھی۔ اول خان اس کے مطابق راستہ طے کر کے تیز رفتاری سے موڑ پر موڑ کاٹتا جا رہا تھا۔ وہ جھنجلاہٹ اور سنسنی کے عجیب لمحات تھے۔ میری دلی آرزو تھی کہ ہم سیاہ کار کو پکڑنے میں کامیاب ہو جائیں لیکن اول خان کا ٹری سیاہ کار کا فاصلہ بڑھنے کی خبر دے رہا تھا۔ پھر وہ کار اس کی نظروں سے غائب ہو گئی۔ وہ پوری رفتار سے سیدھا بڑھتا چلا گیا لیکن آگے میدان بالکل صاف تھا۔ سیاہ کار ٹریفک کی آڑ لے کر راستے میں ہی کہیں غائب ہو چکی تھی۔

"کار کا نمبر کیا تھا؟" وہ ساری مشق رائیگاں جانے کے بعد اول خان نے اپنی گاڑی کی رفتار کم کرتے ہوئے مایوسانہ آواز میں پوچھا۔ اس کے چہرے سے اندرونی کرب کے آثار ظاہر ہو رہے تھے۔

"کار کی نمبر پلیٹ کا رنگ اڑا ہوا تھا۔ میں آر ٹا نمبر سے آگے

کچھ نہیں پڑھ سکا۔"

"سیدھے اسٹیشن فورٹ چلے جاؤ اور وہاں کی رپورٹ دو۔ میں شہر میں رکوں گا۔"

"نجی مراد اپنے ساتھ اپنے اہل خانہ اور شاید کچھ ملازمین کو بھی لے ڈوبا۔" تھوڑی دیر بعد میں نے کہا۔

"مجھے دکھ ہے کہ ورفت کے زلزلے سے وہ سب بلاوجہ مارے گئے۔"

"بلاوجہ کوئی نہیں مارا جاتا۔ اسے تم مکافات عمل کہہ سکتے ہو۔ ان سب کی پرورش حرام کی اسی آمدنی سے ہوئی تھی جو نجی مراد کو حاصل ہوتی تھی۔ وہ اس کی طرح سب جانتے ہوں گے کہ ان سب کا کفیل کن ذرائع سے کما رہا ہے لیکن کسی نے اسے روکنے کی کوشش نہیں کی اور آج وہ سب نہیں تو ان میں سے کافی مارے گئے۔"

"شاید تم ٹھیک کہہ رہے ہو لیکن یہ راس المبذا کا اچانک حملہ تھا جس میں نشانہ لیے بغیر وار کیا گیا تھا۔ اگر مارے جانے والوں میں نجی مراد شامل نہ ہوا تو تمہارا رد عمل کیا ہو گا؟"

"میں ایسا سوچ بھی نہیں سکتا۔ اس کا زندہ رہ جانا انصاف کے فطری اصولوں کے خلاف ہو گا۔"

"میرا خیال ہے کہ راس المبذا اس وقت نجی مراد کے مکان کے قریب ہی کہیں روپوش ہے جب ہی وہ اتنی جلدی وہاں تک پہنچ گیا۔" اول خان نے اپنی رائے ظاہر کرتے ہوئے کہا۔

میں نے اس پر کوئی تبصرہ نہیں کیا۔ میرا اندازہ تھا کہ راس المبذا اس وقت خود کو شہر میں کہیں بھی محفوظ تصور نہیں کر سکتا تھا۔ فریڈم لاج میں موت کے جبڑوں سے نکلنے کے بعد وہ صرف اور صرف قونصل خانے میں ہی پناہ لینے کا تصور کر سکتا تھا۔ یہ اور بات تھی کہ اس نے نجی مراد پر وار کرنے کے لیے اس کے مکان کے قرب وجوار میں واقع اپنے کسی ہم وطن کے گھر کو عارضی اڈے کے طور پر استعمال کیا ہو اور وار کرنے کے بعد دوبارہ اپنے مستقل مسکن کی طرف فرار ہو گیا ہو۔ وہ ان لوگوں میں سے نہیں تھا جو لڑتے ہوئے بے خوفی سے خطرات مول لیتے رہتے ہیں۔

ہم نجی مراد کے مکان کے کھنڈرات کے قریب پہنچے تو اس وقت بھی فضا گرد و غبار اور کثیف دھوئیں سے اٹی ہوئی تھی۔ وسیع رقبے پر بنے ہوئے مکان کا بیشتر حصہ دھماکوں کی شدت سے مسمار ہو چکا تھا۔ اس وقت تک کوئی امدادی پارٹی جائے وقوع پر نہیں پہنچی تھی اور وہاں جمع ہو جانے والے دہشت زدہ تماشائیوں میں کسی میں اتنی ہمت نہیں تھی کہ ملبے میں گھس کر زخمیوں کی مدد کرنے کی کوشش کرتا۔ لوگوں کی چہ میگوئیوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہاں موجود ہر شخص نئے دھماکے کے خطرات سے سخت خوف زدہ تھا۔

نجی مراد کا وہ گھر ایک کشادہ لیکن غیر مصروف سڑک پر واقع تھا۔ علاقہ پوری طرح آباد نہیں ہوا تھا بلکہ جا بجا خالی پلاٹ نظر آ رہے تھے۔ بیشتر مقامات پر تعمیراتی سرگرمیاں چل رہی تھیں۔ یہ مجموعی طور پر وہ ایسا علاقہ تھا جہاں کوئی بھی اجنبی دوسروں کی نظروں میں آئے بغیر نگرانی وغیرہ کا کام سرانجام دے سکتا تھا۔

اول خان جوش اور انسانی ہمدردی کے جذبے سے مغلوب ہو کر گاڑی سے اترا۔ دروازے مقفل کر کے ہم دونوں منہدم ملبے میں چند ہی قدم بڑھے تھے کہ گہرے دھوئیں نے شعلوں کے راستے اول خان کے پھیپھڑوں پر حملہ کر دیا۔ بارود اور غبار کے مہلک ذرات کی سوزش سے اس پر کھانسی کا شدید دورہ پڑا اور وہ دونوں ہاتھوں سے اپنا سینہ دبائے راستے سے ہی واپس لوٹ گیا۔

تماشائی اسے حیرت اور تحسین کی نظروں سے دیکھ رہے تھے۔ وہ کچھ بھی نہیں کر سکا تھا لیکن اہم بات یہ تھی کہ اس نے ایک نیک کام کرنے کی اپنی سی کوشش ضرور کی تھی۔

شدید کھانسی نے اول خان کو بے حال کر دیا تھا۔ آنکھیں سرخ ہو گئی تھیں اور ان سے پانی رواں ہو گیا تھا۔ میں اسے سہارا دے کر گاڑی تک لایا اور دروازہ کھول کر پسنجر سیٹ پر بٹھا دیا۔ مزدور طبقے کے کچھ لوگ ہماری گاڑی کے گرد جمع ہو گئے تھے۔ میں نے وہاں مزید رک کر تماشا بننے کے بجائے تیزی سے گاڑی آگے بڑھا دی۔ اس بار میرا رخ اپنے گھر کی طرف تھا۔

"یہ بھی مکافات عمل کا ہی ایک حصہ ہے۔" اول خان کی کھانسی تھم جانے پر میں نے سنجیدگی سے کہا۔

"خدا کی پناہ!" وہ اپنے کانوں کو ہاتھ لگا کر بولا "میرا سینہ ابھی تک جل رہا ہے۔ گیس ماسک کے بغیر کوئی بھی اندر قدم نہیں رکھ سکے گا۔"

"نجی مراد ملبے سے بچ گیا ہو گا تو دھوئیں سے دم گھٹنے کی وجہ سے مر جائے گا۔ اصولاً اسے مر ہی جانا چاہیے۔ تم نے قدرت کی اس مرضی میں دخل دینے کی کوشش کی اور دھوئیں نے تمہیں واپس لوٹنے پر مجبور کر دیا۔ میں تمہارے ساتھ تھا لیکن دھوئیں نے میرا کچھ نہیں بگاڑا۔ لانزو اگلو کیا رخشت میں سے وہ مرا یا نہیں تو وہ رکھتے ہیں کہ راس المبذا اب کیا کرتا ہے۔ اسے یہ معلوم ہو جانا چاہیے کہ ہم اس سے غافل نہیں ہیں۔"

"یہاں ٹریفک ملے گا۔ گھر سے بات کر لینا۔" اس نے تقریباً ہانپتے ہوئے کہا۔ دھوئیں کے موذی اثرات سے نجات پانے کے لیے اس کے پھیپھڑوں کو اس وقت بہت زیادہ آکسیجن کی ضرورت پیش آ رہی تھی۔

ہم گھر پہنچے تو غزالہ اور سلطان شاہ کی کوششوں سے بحران کچھ ختم ہوا تھا۔ دروا عام لباس اور بستر سوٹ میں ڈرائنگ روم میں موجود تھی۔ اول خان سیدھا اسی کی طرف گیا اور پرخلوص لہجے میں بولا "میں نے سنا ہے کہ تم امریکا جانے کے لیے پر تول رہی ہو۔ کبھی ایسی حماقت نہ کرنا۔ وہاں جا کر تمہیں پچھتانے کا موقع نہیں ملے گا۔"

"سب کچھ جاننے کے بعد بھی میں یہاں جیتی رہی تو اپنے دن

سے بےوفائی کروں گی۔ یہ بتاؤ کہ تمہارے راس المیڈا کی کیا خبریں ہیں؟ ذیلی اس کے خاتمے کے بارے میں بہت پُر امید ہے۔" اس نے چالاکی سے بات بدل دی۔

"ہم اس کے پیچھے گئے تھے۔ وہ تخی مراد کے مکان کو تباہ کر کے نکل گیا۔"

ربرا کے ہونٹوں پر استہزائیہ مسکراہٹ پھیل گئی اور وہ بولی۔ "میری چھٹی حس کہہ رہی تھی کہ وہ ایک بار پھر کسی چکنی مچھلی کی طرح پھسل کر ہاتھوں سے نکل جائے گا۔ وہ لومڑی کی طرح مکار اور بھیڑیے کی طرح خون خوار درندہ ہے۔ جو شخص امریکا کے صدر کو اپنے ایک حلیف کے قتل پر مجبور کر سکتا ہو وہ عام آدمی سے بہت مختلف ہوتا ہے اور اس سے اسی طرح نمٹنا پڑتا ہے۔ اسے یہاں سے نکل جانے دو۔ میں اسے اس کے گھر میں گھیر کر کسی خارش زدہ کتے کی موت ماروں گی۔ تم میری بات لکھ لو کہ وہ میرا مجرم ہے اور میرے ہی ہاتھوں مارا جائے گا!"

"اسے زندہ یہاں سے نہیں نکالا جا سکتا۔" جاول خان نے نفرت سے کہا "تم امریکا جانے پر تل ہی گئی ہو تو کوشش کر کے اسے بھی اپنے ساتھ لیتی جانا۔"

"خاموش رہو!" میں نے ہاتھ اٹھا کر کہا "ذرا میں راس المیڈا کی مزاج پرسی کر لوں۔"

میں ایجنسی پہلے ہی آن کر چکا تھا۔ خاموشی ہوتے ہی بٹن دبا کر راس المیڈا کے لیے پیغام نشر کرنے لگا۔

"کیا بات ہے؟ تم بار بار مجھے کیوں پریشان کرتے ہو؟" دوسری طرف سے فوراً ہی راس المیڈا کی جھلائی ہوئی آواز سنائی دی۔

"تمہارا شکریہ ادا کرنا تھا کہ آخر کار تم نے وہی کیا جس کی تم سے توقع کی جا رہی تھی۔" میں نے خوش اخلاقی کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا مگر پھر فوراً ہی بات میں ٹکڑا لگاتے ہوئے کہا "لیکن تمہارا نشانہ بہت خراب ہے۔ کئی دھماکوں کے باوجود تخی مراد زندہ ہے اور اس وقت سرکاری مہمان خانے میں ہے۔"

"نہیں...... یہ نہیں ہو سکتا۔" اس کی سخت آواز میں بے یقینی تھی "اس کی خواب گاہ مکان کے اگلے حصے میں ہے۔ وہ کسی بھی صورت میں نہیں بچ سکتا تھا۔ تمہیں کچھ نہیں معلوم، تم صرف زبان آرائی کر رہے ہو۔"

"میں اس سارے واقعے کا چشم دید شاہد ہوں۔ کیا تم انکار کر سکتے ہو کہ تم نے خالی کار روک کر تخی مراد کے گھر پر [illegible] بم پھینکے تھے؟"

"تم وہاں تھے تو سامنے کیوں نہیں آئے؟ تم نے میرے لیے [illegible] بنانے کی کوشش کی تھی۔"

"لیکن وقت پر گاڑی جواب دے گئی ورنہ تمہاری سیاہ کار تک رسائی کیا نکل سکتی تھی۔ ویسے اس کا نمبر دیکھ لیا گیا ہے اور اب تمہاری گردن پھندے سے بہت قریب ہو گئی ہے۔"

اس نے ایک اور قہقہہ لگایا اور کہا "اس نمبر کی گاڑی تم عمر بھر ڈھونڈتے رہو گے۔ اس پر آگے پیچھے دو مختلف اور نامکمل نمبر پلیٹیں لگی ہوئی تھیں۔"

"دوسری بات یہ کہ تمہارے زخمی کے چہرے پر بنایا ہوا میک اپ بہت ناقص تھا۔ میں اس کے ہاتھ پیر توڑ کر تمہارے پاس بھیج سکتا تھا لیکن میں نے محض تمہارے انتظار میں اس سے کوئی چھیڑ چھاڑ نہیں کی۔ خود کو نمایاں کرنے کی کوششوں میں اس نے بس سڑک پر ناچنے سے گریز کیا ورنہ وہ ساری احمقانہ حرکتیں کر گزرا تھا۔"

"زیادہ تیزی دکھانے کی کوشش کرو گے تو تم خود ہی منہ کے بل گرو گے۔ معلوم ہوتا ہے کہ اب ہمارے درمیان فیصلہ ہونے کا وقت بہت قریب آ گیا ہے۔" اس کی آواز بہت زیادہ سخت ہو گئی۔

"ہمارے درمیان مقابلہ ہونے سے پہلے سرکاری ادارے تمہیں گھیر لیں گے۔ تخی مراد کے خلاف انہیں بہت سا مواد میں دے چکا ہوں۔ وہ اس سے باز پرس کریں گے اور تمہارا کھوج نکال لیں گے۔ تخی مراد کو یہ سمجھنے میں دقت نہیں ہو گی کہ اس پر ناکام قاتلانہ حملہ تم نے کرایا ہے۔"

"میں مان ہی نہیں سکتا کہ پاکستان میں کوئی سرکاری ادارہ تخی مراد پر ہاتھ ڈال سکتا ہے۔"

"یہ اس وقت تک ہوتا ہے جب تک نصیب ساتھ دیتا ہے۔ بدنصیبی کا آغاز ہو جائے تو سب کچھ ہوتا چلا جاتا ہے۔ تمہیں ایک بار راس المیڈا ثابت کر دیا گیا تو رولانی آرک کے نام سے بنے ہوئے سفری کاغذات تمہارے کسی کام نہیں آ سکیں گے۔ اس بات کو لکھ لو کہ تم پاکستان سے زندہ نہیں نکل سکو گے۔"

"رفتہ رفتہ تم بہت کچھ جان گئے ہو۔ اب تمہارا مٹایا جانا ناگزیر ہو گیا ہے۔" اس کی آواز سرد غراہٹ میں تبدیل ہو گئی "تم سب کچھ کر سکتے ہو لیکن مجھے راس المیڈا ثابت نہیں کر سکو گے اور یہی تمہاری سب سے بڑی شکست ہو گی کہ کوئی تمہاری بات پر اعتبار نہیں کرے گا۔"

"تم کو شاید یاد نہیں رہا کہ تم نے فریڈم لاج میں اپنے خلاف ایک مضبوط گواہ چھوڑ دیا تھا۔"

"تم کس کی بات کر رہے ہو؟ ان تینوں کو میں نے اپنے ہاتھوں سے ہلاک کیا تھا۔ میرا نشانہ اتنا بے خطا ہوتا ہے کہ ایک گولی کھانے کے بعد دوسرا سانس لینے کے قابل نہیں رہتا۔"

"میں ان تینوں کی نہیں، مس للی ہاروے کی بات کر رہا ہوں۔"

"اوہ! وہ سیاہ بلی سے کھیلنے والی حسین بڑھیا! وہ تمہیں کیا بتا سکے گی۔"

"پھر تم اسے پہچان ہی نہیں سکے یا پھر تمہارے دوستوں نے تمہیں دانستہ اندھیرے میں رکھا۔ وہ حسین بڑھیا ریگی مارٹن ہاپ کومز کی بیوہ اینجی کومز کہلاتی ہے اور اس نے تمہارا سارا کچا چٹھا کھول دیا ہے۔ اس کی کہانی چھپ گئی تو دنیا میں تہلکہ مچ جائے گا۔"

لائن پر چند ثانیوں کے لیے خاموشی چھا گئی۔ پہلی بار وہ کچھ سوچنے پر مجبور ہوا تھا۔

"تو اس نے تمہیں کیا بتایا ہے؟" چند لمحوں کے بعد راس البیڈا کی آواز سنائی دی۔

"میرے دہرانے کی کوئی ضرورت نہیں۔ تمہاری سازشوں اور کرتوتوں سے وہ اتنی ہی باخبر تھی جتنا بوب کوہز تھا۔ اب تم سمجھ سکتے ہو کہ امریکا کے سینے میں کیسے کیسے راز پوشیدہ ہوں گے۔"

"مجھے اس کی پروا نہیں ہے۔ میں کسی عدالت کے کٹہرے میں نہیں ہوں کہ اپنے خلاف ثبوتوں اور گواہوں کی فکر کروں۔ میرے لیے اتنا کافی ہے کہ میں جو چاہتا ہوں کر گزرتا ہوں۔ دنیا کی کوئی طاقت مجھے اپنے ارادوں پر عمل کرنے سے نہیں روک سکتی۔ مجھے اس بڑھیا کو بھی مار دینا چاہیے تھا لیکن اس کے زندہ رہنے سے بھی کوئی فرق نہیں پڑے گا۔ ہو سکے تو اس کی گواہی پر میرے بلیک وارنٹ جاری کرا دو۔"

ابتدائی جھٹکے کے بعد اس نے سنبھالا لے لیا تھا۔ دل کی طرح اس کے اعصاب بھی سخت تھے۔

"اس بھول میں نہ رہنا کہ تم امریکا میں ہو جہاں کا صدر اپنی انتخابی مجبوریوں کے تحت تمہارا ہر رباڑ قبول کر لیتا ہے۔ یہاں کا ایک عام شہری تمہیں اپنی ٹھوکروں سے اڑا کر رکھ دے گا۔"

"تمہارے ایک ایک لفظ سے حسرت اور بے بسی ٹپک رہی ہے۔" اس کا لہجہ سپاٹ تھا۔

"یہ تمہیں آنے والا وقت بتائے گا۔ سفارتی مراعات زیادہ دیر تک تمہاری گردن نہیں بچا سکیں گی۔ اوور اینڈ آل۔" یہ کہہ کر میں نے ایئر پیس بند کر دیا۔

"اس وقت کی گفتگو نے اندر سے اسے ہلا کر رکھ دیا ہوگا۔" اول خان نے کہا۔

"یہ احساس ہی بہت جان لیوا ہوتا ہے کہ موت انسان کا تعاقب کر رہی ہو۔" ویرا نے مسکراتے ہوئے کہا "اس وقت تم نے راس البیڈا کی دکھتی رگ پر ہاتھ ڈالا ہے۔ تم کو خود سے اتنا قریب محسوس کر کے وہ واقعی خوف زدہ ہو گیا ہوگا۔"

"اس کا خوف زدہ ہونا کافی نہیں ہے۔ وہ کافی دنوں سے یہاں دندنا رہا ہے۔ اب اس کا کھیل ختم ہونا چاہیے۔" میں نے تفکر آمیز لہجے میں کہا "اس وقت اس کا نیا سراغ ملنا ضروری ہے۔"

"یہ باتیں چلتی رہیں گی۔" اول خان نے اچانک کہا "کل ویرا یہاں سے جا رہی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ آج کے بعد ایک طویل مدت تک ہم پانچوں کو یوں مل کر بیٹھنا نصیب نہ ہو۔ ہمیں اس وقت کو بہترین طریقے پر استعمال کرنا چاہیے۔ میرے خیال میں بہترین صورت یہ ہوگی کہ ہم سب مل کر ایک بار پھر ویرا کو منانے یا سمجھانے کی کوشش کریں تاکہ یہ پاکستان سے امریکا جانے کا خیال اپنے دل سے نکال دے۔"

"نہیں!" ویرا نے سخت لہجے میں کہا "اس بارے میں بہت باتیں ہو چکیں۔ اب انہیں دہرانا بے سود ہے۔ میں کسی سے ناراض نہیں ہوں۔ جانے کا فیصلہ میرا اپنا ہے۔ اس کے لیے کسی کو الزام نہ دیا جائے۔"

"پھر ہم آج مل کر باہر کھانا کھاتے ہیں۔" سلطان سکندر نے خوش ہو کر کہا۔

"ہم سب کا ایک ساتھ باہر نکلنا حکمت عملی کے خلاف ہوگا۔ تم ہوٹل سے اپنی پسند کا کھانا لے آؤ۔ ہم مل کر کوٹھری میں کھائیں گے۔" اول خان نے نرمی سے اس کی تجویز مسترد کر دی۔

سلطان شاہ خوشی سے ہر ایک کی فرمائش معلوم کرنے میں مصروف ہو گیا۔

"میرا امیگریشن کا ایک مسئلہ ہے" ویرا نے اول خان سے مخاطب ہو کر کہا "میں ماریا نا کیرا کیل کے نام سے ٹین ایجر کے ویزے پر یہاں آئی تھی مگر میرا قیام کئی سالوں پر محیط ہے۔ اس سلسلے میں تم میری کوئی مدد کر سکو تو بہتر ہوگا ورنہ مجھے ائرپورٹ پر رشوت کا ہتھکنڈا استعمال کرنا پڑے گا۔"

"یہ کوئی کام نہیں ہے۔ تم اپنا پاسپورٹ میرے حوالے کر دو۔" اول خان نے کہا۔

"پھر ٹکٹ بھی تم ہی کرا دینا" اول خان سے یہ کہتے ہوئے میں نے غزالہ کو اشارہ کیا۔ وہ اٹھ کر اندر گئی اور ایک لاکھ کے نوٹوں کی ایک گڈی اول خان کے حوالے کر دی۔

"ابھی امریکا کے ٹکٹ اتنے مہنگے نہیں ہوئے ہیں" اول خان بے ڈھنگے پن سے ہنستے ہوئے بولا۔

"یہ سب ٹکٹ کے لیے نہیں ہیں" میں نے کہا "جو رقم بچے اس کے ڈالر منگوا لینا۔ ویرا کو اپنے اخراجات کے لیے بھی ضرورت ہوگی۔"

"اخراجات کی فکر نہ کرو۔ پاکستان میں میرے سارے اخراجات تم لوگ ہی اٹھاتے رہے ہو۔ میرے پاس ہزار بارہ سو ڈالر پڑے ہوئے ہیں جو ابتدائی اخراجات کے لیے کافی ہوں گے پھر امریکا میں ہی گزارے کا کوئی نہ کوئی بندوبست ہو جائے گا" ویرا نے تکلف سے کام لیتے ہوئے کہا۔

"کہاں سے بندوبست ہو جائے گا؟" اول خان نے اسے گھور کر پوچھا "نوکری کرو گی وہاں؟"

ویرا اول خان کے اس سوال پر دیر تک ہنستی رہی پھر بولی۔

"جی لائنز کے زمانے میں مجھے پورے امریکا کے زیر زمین حلقوں میں زبردست شہرت حاصل تھی۔ وہاں بے شمار غیر قانونی کاروبار چلانے والوں میں سینکڑوں ایسے شریف بدمعاش ہوں گے جو جی لائنز کے زمانے کے احسانات کی وجہ سے میرا احترام کرتے ہیں۔ میں جہاں بھی گئی 'خاطر تواضع' کے ساتھ دو چار ہزار ڈالر لے کر اٹھوں گی۔"

ہماری لائن کے لوگ نوکریاں کرتے ہیں نہ ایسی پابندیاں انھیں راس آتی ہیں پھر بھی زندگی ٹھاٹ سے بسر ہوتی ہے۔"

"پھر بھی تم نزاالہ منگوالو۔ یہ ہماری طرف سے دریا کے لیے ایک حقیر تحفہ ہوگا" اول خان سے بات کر کے میں دریا کی طرف متوجہ ہو گیا "تمھیں معلوم ہے کہ گن بوٹ کی فروخت سے حاصل ہونے والی خطیر رقم میرے پاس موجود ہے۔ تم چاہو تو مزید رقم لے سکتی ہو۔"

"مجھ سے زیادہ اس رقم کی ضرورت تمھیں اور نزاالہ کو ہے" اس نے ایسے لہجے میں کہا جس کی کسک میرے سوا شاید کسی اور کو محسوس نہ ہو سکی ہو۔

"یہاں جو کچھ ہے اس پر سب کا برابر کا حق ہے۔" نزاالہ نے مسکرا کر دریا کو جواب دیا "تم رہیں آزدی تو اپنا حصہ محفوظ پاؤ گی۔ ہم قناعت پسند لوگ ہیں۔ زیادہ اسراف نہیں کرتے ہیں گے۔"

اسی وقت مجھے یاد آیا کہ اول خان کے آدمی نے اسٹیشن فور پہنچ کر اسے کوئی رپورٹ نہیں دی تھی۔

اول خان باتوں میں لگ کر اسٹیشن فور کو بھول ہی گیا تھا لیکن اسٹیشن فور کے ساتھ ہی اسے اپنا وہ آدمی یاد آگیا جو سیاہ کار کے ناکام تعاقب کے بعد اپنی موٹر سائیکل پر اسٹیشن فور کی طرف روانہ ہوا تھا۔ اول خان کو یقین تھا کہ وہ اسٹیشن فور پہنچ گیا ہوتا تو سب سے پہلے اپریٹس پر اس سے رابطہ کرتا۔ اس کی طرف سے رپورٹ نہ ملنے کا ایک ہی سبب ہو سکتا تھا کہ اسے راستے میں کوئی حادثہ پیش آگیا ہو یا راستے میں اس کی موٹر سائیکل جواب دے گئی ہو۔ اس نے پہلے اپنے آدمی کی خیر خبر لینے کا فیصلہ کر لیا۔

وہ کافی دیر تک اس کے لیے پیغام دیتا رہا لیکن دوسری طرف مکمل سکوت چھایا رہا۔ یہ صورت حال پریشان کن تھی۔ اول خان کی پیشانی پر تشویش کی لکیروں کا ایک جال سا پھیلتا چلا گیا۔

ادھر سے مایوس ہو کر اول خان نے فون پر اسٹیشن فور کا نمبر ملایا تو ادھر سے انگیج ٹون سنائی دے رہی تھی۔ دوسرے نمبر پر بھی یہی کیفیت طاری تھی۔ اول خان تشویش اور ہیجان کے عالم میں باری باری دونوں نمبر ملانے کی کوشش کرتا رہا لیکن اپنے دفتر کے کسی آدمی سے رابطہ کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔

"سمجھ میں نہیں آتا کہ ایک دم سب رابطے کیسے ختم ہو گئے" وہ دونوں ہاتھ اپنی پشت پر باندھ کر اضطراری حالت میں ٹہلتے ہوئے بڑبڑایا "اپریٹس والا لاپتا ہے۔ فون مسلسل انگیج ہیں۔"

اس کی بڑھتی ہوئی پریشانی دیکھ کر میں فون ملانے کی کوشش کرنے لگا لیکن میری کوششیں بھی بے نتیجہ ثابت ہوئیں۔ سب کے ہنستے مسکراتے چہروں پر اچانک تشویش اور پریشانی کے سائے لہرانے لگے۔

اس وقت تک سلطان شاہ کھانے کا ساز و سامان لینے کے لیے جا چکا تھا۔

"عجیب اور لرزہ خیز انکشاف ہے۔" میں نے اپنی جگہ چھوڑ کر اول خان سے کہا "تم ٹیلی فون کے محکمے سے معلومات کیوں نہیں لیتے؟"

اول خان کی آنکھیں چمک اٹھیں۔ وہ تیزی سے فون کی طرف لپکا اور اس محکمے کے کسی خاص افسر کا نمبر ملانے لگا۔ محکمہ ٹیلی فون کے شکایات کے عام نمبروں کے برعکس وہ نمبر فوراً ہی مل گیا۔ اول خان نے کسی کوڈ کے حوالے سے اپنے نمبروں کے بارے میں استفسار کیا تو لائن ہولڈ کرانے کے تقریباً دو منٹ بعد اسے بتایا گیا کہ انسٹرومنٹس کے ریسیور غلط رکھے ہوئے تھے یا پھر تاروں کے کنکشن خراب ہو گئے تھے۔ اول خان کی استدعا پر فوراً ہی عملہ بھیجنے کا وعدہ کر لیا گیا۔

اگر ایک نمبر کی بات ہوتی تو یہ سمجھا جا سکتا تھا کہ ریسیور غلط رکھا گیا ہوگا لیکن یہاں دونوں لائنوں کا ایک ہی حال تھا۔ وہ صرف ریسیور کی بات نہیں تھی کوئی اور ہی گڑبڑ تھی۔

"مجھے وحشت ہو رہی ہے۔ میں دفتر جا رہا ہوں۔" اول خان نے ٹہلتے ٹہلتے کہا۔ اندرونی خلفشار اور پریشانی کے باعث اس کی پیشانی پسینوں میں ڈوب چکی تھی۔

"میں بھی تمھارے ساتھ چل رہا ہوں۔" میں اٹھ کھڑا ہوا۔ اس ڈرامائی صورت حال پر سب دم بخود ہو گئے تھے۔

ہم دونوں ابھی راستے کی طرف بڑھے ہی تھے کہ فون کی گھنٹی چیخ اٹھی۔ میں نے تیزی سے پلٹ کر ریسیور اٹھا لیا۔

"مسٹر! یہ ڈپٹی صاحب کا گھر ہے؟" ایک سخت اور کھردری آواز میرے کان میں گونجی۔

"اول خان صاحب کو تلاش کر کے خبر کر دیں کہ اسٹیشن پر بڑا حادثہ ہو گیا ہے۔ میرا نام امیر علی ہے۔ میں نے ان کے گھر بھی پیغام چھوڑ دیا ہے۔ فون ناکارہ ہو گئے ہیں۔ میں سہراب گوٹھ چنگی سے فون کر رہا ہوں۔"

اپنے فطری تجسس کی وجہ سے میں درمیان میں دخل دیے بغیر اس کی پوری بات سنتا رہا پھر کہا "میں اول خان سے ہی بات کر رہا ہوں مگر وہاں کیا حادثہ ہوا ہے؟"

"صاحب! ساری بلڈنگ زبردست دھماکے سے پھٹ گئی......"

میں نے اتنی بات سنتے ہی ریسیور اول خان کی طرف بڑھا دیا۔

میرے ذہن میں اچانک راس الیڈا کا ایک فقرہ گونجنے لگا۔

اس نے ابلیس گروہ کے لیے خاص طور پر پلی سے کھیلنے والی حسین بڑھیا کے الفاظ استعمال کیے تھے کہیں وہ مجھے کوئی بات جتانی تو نہیں چاہ رہا تھا!

میں نے خاموشی سے ہیرعلی کا پیغام سنا تھا اور اپنی زبان سے کچھ کہے بغیر ریسیور اول خان کے حوالے کر دیا تھا۔

ہیرعلی نے مجھے جو کچھ بتایا تھا' وہ بہت ہولناک تھا۔ اگر ایلس کو مزکی سیاہ بلی اسٹینشن فور میں دھماکے سے پہٹ گئی تھی تو حادثہ یقیناً سنگین رہا ہوگا۔ اس دھماکے کی تباہ کاری کا سب سے بڑا ثبوت یہ تھا کہ اسٹینشن فور کے فون ناکارہ ہو چکے تھے اور ہیرعلی کو اول خان سے رابطہ کرنے کے لیے سہراب گوٹھ کی چوکی تک آنا پڑا تھا۔

ایلس نے نہایت معصومانہ بے بسی کا اظہار کرتے ہوئے اول خان سے بوبی نامی اپنی سیاہ بلی کی تلاش کی فرمائش کی تھی جو چند گھنٹوں میں پوری کردی گئی تھی۔ مجھے بوبی کی اہمیت کا کچھ اندازہ اس وقت ہوا تھا جب راس الیگزانڈر ایلس کے لیے سیاہ بلی سے کھیلنے والی حسین بڑھیا کا استہزائیہ فقرہ استعمال کیا تھا لیکن اس وقت بھی یہ بات میرے سان وگمان میں نہیں آسکی تھی کہ بوبی پالتو بلی کے روپ میں کوئی بارودی ہتھیار بھی ثابت ہو سکتی ہے۔

اول خان نے ہیرعلی کی زبان سے اسٹینشن فور پر رونما ہونے والے المناک سانحے کی خبر سنی تو وہ بے اختیاری سے تقریباً چیخ اٹھا۔ اس کے اضطراری رد عمل نے دوسروں کو بری طرح چونکا دیا تھا۔

فون پر اول خان کے سوالات بے ربط اور کم وبیش بالکل وہی تھے جو وہ بری خبر سننے کے بعد میرے ذہن میں پیدا ہوئے تھے۔ میں اول خان کا کہا ہوا ہر لفظ سن رہا تھا مگر ہیرعلی کے جوابات میری سماعت کی دسترس سے باہر تھے۔

ہیرعلی' اول خان کے آدمیوں میں یقیناً کسی اہم مرتبے کا مالک تھا۔ ان دونوں کی گفتگو بہت زیادہ طویل نہیں تھی۔ اسٹینشن فور کے بارے میں تازہ ترین معلومات حاصل کرنے کے بعد اول خان نے اسے امدادی کارروائیوں کے بارے میں مختصر مگر جامع ہدایات دیں اور فون کا سلسلہ منقطع کردیا۔

اس وقت وہ اپنے بشرے سے بہت فکر مند نظر آرہا تھا۔ آنکھیں کسی سوچ میں ڈوبی ہوئی تھیں اور پیشانی پر پسینے کی بوندیں چمک رہی تھیں۔ سب کی متجسس نگاہیں اس کے چہرے پر مرکوز تھیں لیکن کوئی بھی اس سے سوال کرنے میں پہل کرنے کی ہمت نہیں کرسکا۔

"ایلس میرے اندازوں کے برعکس بہت چالاک اور مکار عورت ثابت ہوئی۔" چند ثانیوں کے اعصاب شکن سکوت کے بعد اول خان نے کمرے میں ٹہلتے ہوئے تھکی ہوئی آواز میں کہا "بوبی نامی سیاہ بلی کے بارے میں اس کا اضطراب بلاسبب نہیں تھا۔ اس نے اپنی سادگی سے مجھے بے وقوف بنایا اور میں نے فرینڈ ملاج کے کھنڈرات میں سے وہ بلی تلاش کرکے اس تک پہنچادی۔ مجھے یقین ہے کہ اسے اپنا انجام نظر آنے لگا تھا اور اس نے مایوسی کے عالم میں خودکشی کی ہے۔ اپنی یہ غلطی مجھے مدتوں یاد رہے گی۔"

"تمہارے آدمیوں کو بھی نقصان پہنچا ہوگا؟" ریما نے جھجکتے ہوئے سوال کیا۔

اول خان نے لمحہ بھر کے لیے ریما کی طرف دیکھا پھر بوجھل آواز میں بتایا "ایلس کے چیتھڑے اڑ گئے۔ میرے دو فنزا اور اس سے ملے ہوئے تین کمروں سمیت' پوری بیرک ملبے کا ڈھیر بن گئی تھی لیکن خدا کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ میرا کوئی آدمی اس حادثے میں کام نہیں آیا۔ صرف تین آدمی زخمی ہوئے ہیں۔ غنیمت یہ ہوا کہ وہ تینوں بیرک اور اس کے برآمدے سے باہر کھلی فضا میں بیٹھے ہوئے دور سے ایلس کے کمرے کی نگرانی کررہے تھے۔ انہیں دھماکے سے اڑنے والے ملبے سے نقصان پہنچا ہے۔ وہ براہ راست دھماکے کی زد میں آئے ہوتے تو ایلس کی طرح ان کا بھی پتا نہ چلتا۔"

وہ تفصیل سن کر میری جان میں جان آئی۔ ہیرعلی نے مجھ سے جو کچھ کہا تھا' اس میں جھوٹ کا ذرا بھی شائبہ نہیں تھا لیکن اس کے الفاظ نے مجھے دہلا دیا تھا۔ مجھے شبہ ہوا تھا کہ شاید سیاہ بلی کے دھماکے نے پورے اسٹینشن فور ہی کو اڑا دیا تھا مگر وہاں کی صورت حال اتنی زیادہ خراب نہیں تھی۔ وہاں ہونے والے مالی نقصان کا تخمینہ جو کچھ بھی رہا ہو' یہ بات اطمینان بخش تھی کہ ایس ٹی ایف کا کوئی آدمی ضائع نہیں ہوا تھا۔

اجڑی ہوئی لاسک فورس کا اصل اثاثہ اس کے جوان ہی تھے جن کا کوئی بدل نہیں تھا۔ ساز وسامان اور عمارت تو پیسے کے بل بوتے پر دوبارہ حاصل کی جاسکتی تھی۔

"ذرا سی دیر ٹھہرو!" اول خان کو روانگی پر آمادہ پاکر میں نے آہستگی سے کہا "تم خود بتا رہے ہو کہ وہاں کسی کو خطرناک زخم نہیں آئے ہیں۔ تمہارے آدمی زخمیوں کی دیکھ بھال کرلیں گے۔ چند منٹ میں' میں بھی تمہارے ساتھ چل رہا ہوں۔ بس ذرا سلطان شاہ کو آجانے دو۔"

"سلطان شاہ کا انتظار بے سود ہے۔ اب مجھ سے ایک لقمہ بھی نہیں کھایا جائے گا۔" اول خان بولا "وہ آئے تو تم لوگ مل جل کر میری کمی پوری کرلینا۔ میں جب تک اسٹینشن فور نہیں پہنچوں گا' بے چین رہوں گا۔"

"لاحول ولا قوۃ!" اول خان کی اس کٹھ ملا نے میری طبیعت بے مزہ کردی اور میں نے فوراً ہی کہا "اس وقت ہم میں سے کوئی بھی کھانا زہر مار نہیں کرسکے گا۔ میں سلطان شاہ کو کچھ سمجھانا چاہتا ہوں۔"

میرے جواب نے اول خان کو شرمندہ کردیا مگر وہ ذرا تنگ روم میں تھک کر کہیں بیٹھنے کے بجائے مضطربانہ انداز میں ایک سرے سے دوسرے سرے تک ٹہلے جارہا تھا۔

"تم نے اس واقعے کو کس بنا پر ایلس کی خودکشی کی واردات قرار دیا ہے؟" تھوڑی دیر بعد میں نے پوچھا۔

"اس نے بلی کی تلاش کے لیے میری خوشامد کی تھی۔ وہ مجھ

...اسٹیشن فور کے بھاری پرے میں اس کی کوئی کارروائی
نہیں ہو سکے گی۔ دوسری طرف اسے یہ معلوم تھا کہ اس
کے بدن کے کسی حصے میں کوئی ایسا ڈیوائس وغیرہ موجود
کے ساتھ بہت کچھ اڑا سکتا ہے۔ بلی پر قابو پانے کے بعد
اپنے فیصلے پر بہت اچھی طرح غور و خوض کیا اور پھر خودکشی
اس راستے کے بارے میں اس کے سوا کوئی اور بات
نہیں جا سکتی" اول خان روانی سے کہتا چلا گیا۔
تک کہہ رہے ہو" وہ ماسٹر نے اس کی تائید کی "اس واقعے
البیڈا سے منسوب نہیں کیا جا سکتا۔ یوں الیس کی پالتو بلی
اس البیڈا کے فرڈم لاج پہنچنے سے پہلے وہاں رہ رہی تھی
کہ جب کو عزی نے کسی بھی وقت میں اپنی اور الیس کی
بچانے کے لیے اس بلی کے جسم میں کوئی طاقت ور
نصب کرائی ہو۔ وہ راس البیڈا کے ہاتھوں مارا گیا۔ الیس
سے واقف تھی۔ اس نے عذاب میں گھر کر زندہ رہنے کے
بجائے اپنی زندگی کا خاتمہ کر لیا۔"
بہرحال یہ حادثہ پیش نہ آیا ہوتا تو میں راس البیڈا کے
بارے میں سوچ رہا تھا۔" اول خان متاسفانہ لہجے میں بولا۔
اب بھی اسے معاف نہیں کروں گا۔ اسے پتا چلنا چاہیے کہ
اس سرزمین پر وہ اس طرح اپنی من مانیاں نہیں کر سکتا جس
طرح یہاں کرتا پھرتا ہے۔"
اس وقت بھی اپنی سوچ کو عملی جامہ پہنا سکتے ہو" میں نے
کہا۔
تم میری ذہنی کیفیت کا اندازہ نہیں لگا سکتے" اس نے لمحہ بھر
اپنا نچلا ہونٹ دانتوں میں دبائے رکھنے کے بعد جواب دیا۔
کے فون بند ہونے کا سبب سامنے آ چکا ہے۔ اب مجھے
کی فکر ہے جو تجی مراد کے گھر پر بموں سے حملہ کرنے
کے ناکام تعاقب کے بعد اسٹیشن فور جا رہا تھا۔"
میرے منہ سے ایک بے ساختہ اور تحیر زدہ آواز نکلی۔
کر میں عارضی طور پر اس شخص کو یکسر فراموش
تھا۔
اس کے پاس ایپنس تھا" اول خان نے اپنی بات جاری
موٹر سائیکل جواب دے گئی تھی تو وہ شہر کے آخری حصے
اپنے ٹرانسمیٹر پر مجھ سے رابطہ کر سکتا تھا۔ یہ کیسا عجیب
کہ اسٹیشن فور کے فون الیس نے ناکارہ کر دیے اور میرا
پراسرار طور پر غائب ہے۔"
ذرا کا سپاٹ رجحان تھی مگر میں یہ سوچے بغیر نہیں رہ سکا کہ
ملک کے بالائی علاقوں کی طرف جانے والے بھاری
اور دوسرے تمام ٹریفک کے لیے نیشنل ہائی وے
کے دو ہی راستے تھے۔ ان میں سے سپرہائی وے
ہوا تھی۔ مجھے خدشہ تھا کہ کہیں اول خان کا موٹر

سائیکل سوار کسی حادثے کا شکار نہ ہو گیا ہو مگر میں نے اول
خان پر اپنا یہ خیال ظاہر نہیں کیا۔
"موٹر سائیکل غیر محفوظ سواری ہوتی ہے" دردانہ نے اسے تسلی
دی "اس پر تیز رفتاری سے سفر کرنے والے کی جیب سے کوئی بھی
چیز گر سکتی ہے۔ ٹرانسمیٹر ایک نازک اور حساس آلہ ہوتا ہے۔
وہ..."
اول خان اس کی بات پوری ہونے سے پہلے بول پڑا "وہ کوئی
عام موٹر سائیکل سوار نہیں تھا۔ دشمن کے مقابلے پر میدان میں
اترے ہوئے جیالوں کو اپنے مواصلاتی آلات ہر چیز سے زیادہ عزیز
ہوتے ہیں۔ مواصلات کا سلسلہ برقرار رہنے یا ٹوٹ جانے پر ہی ہر
بڑی اور چھوٹی لڑائی میں ہار جیت کا فیصلہ ہوتا ہے۔"
اول خان کے اس سخت جواب پر دردانہ چپ سادھ لی اور
کسی سوچ میں ڈوب گئی۔
میں اول خان کی لمحہ بہ لمحہ بڑھتی ہوئی بے چینی کو بھانپ رہا
تھا۔ سلطان شاہ کو گئے ہوئے زیادہ دیر نہیں ہوئی تھی۔ اگر وہ اپنے
سامنے خورد و نوش کی تازہ اشیا خریدنے کا فیصلہ کر لیتا تو اس کی واپسی
میں دیر لگ سکتی تھی۔ میں نے فیصلہ کر کے اپنی جگہ چھوڑ دی اور
دردانہ سے کہا "سلطان شاہ آ جائے تو اسے گھر میں روکے رکھنا۔ وہ
جہانگیر کی بھی خیر خبر لے لے۔ مجھے ڈر ہے کہ کہیں تجی مراد نے اپنے
لوگوں کو یہ نہ بتا دیا ہو کہ وٹی دار جہانگیر کو گھیرنے کے نتیجے میں کسی
آفت کا شکار ہوا ہے۔"
میری اس بات پر اول خان چونک پڑا "تم صحیح خطوط پر سوچ
رہے ہو۔ اس وقت تجی مراد کے حامی تمہارے لیے راس البیڈا
سے زیادہ خطرناک ثابت ہو سکتے ہیں۔ ابھی تو یہ بھی پتا نہیں چل سکا
کہ راس البیڈا کے کیے ہوئے دھماکوں میں تجی مراد زندہ بچا ہے یا
مر چکا ہے۔ تمہیں گھر پر ہی رکنا چاہیے۔"
"نہیں، میں تمہارے ساتھ اسٹیشن فور چل رہا ہوں" میں نے
اصرار کیا۔
"تم یہیں رکو گے" اول خان نے سختی سے یہ کہتے ہوئے اپنا
ایپنس نکال کر میری طرف بڑھا دیا "میں اسٹیشن فور پر وہاں کے
مسائل میں گھرا رہوں گا۔ یہ تم رکھ لو۔ موٹر سائیکل والے کا نام
اسرار ہے۔ اس کا کوئی بھی پیغام آئے تو تم اپنے طور پر فیصلہ کر کے
عمل کر ڈالنا۔"
شہر سے باہر اسٹیشن فور میں اول خان کی ضرورت تھی اور شہر
میں بھی کئی معاملات توجہ طلب تھے۔ چند منٹوں کی بحث کے بعد
مجھے ہتھیار ڈالنے پڑ گئے اور اول خان اکیلا ہی اسٹیشن فور کے لیے
رخصت ہو گیا۔
"آپ میرے پاسپورٹ اور ٹکٹ کا کیا بنے گا؟" اول خان
کے چلے جانے کے بعد دردانہ پُرتشویش لہجے میں بولی۔
اول خان بے دھیانی میں ایک لاکھ کے نوٹوں کی گڈی پانچ

ساتھ لے گیا تھا لیکن ویرا کا پاسپورٹ اس کے حوالے کرنے کی نوبت ہی نہیں آسکی تھی۔ اس کے چلے جانے کے بعد مجھے خیال آیا کہ ہم لوگوں کے پاس گن بوٹ کی فروخت سے حاصل ہونے والی بیشتر رقم ڈالروں کی صورت میں موجود تھی۔ ہم اس میں سے تھوڑی تھوڑی رقمیں اپنی ضروریات کے لیے مقامی کرنسی میں تبدیل کراتے رہتے تھے۔ ویرا اگر ضرورت ہوئی تو ہم کسی دقت کے بغیر اسے ڈالروں کی صورت میں خطیر رقم دے سکتے تھے۔

"ٹکٹ بنوانا شاید اتنا بڑا مسئلہ نہ ہو لیکن تمہارے پاسپورٹ پر ویزے کی مدت سے زیادہ قیام کا کوئی نہ کوئی قانونی جواز موجود ہونا چاہیے۔ یہ کام صرف اوّل خان ہی کے بس کا ہے۔" غزالہ نے کہا۔

"تم ٹھیک کہہ رہی ہو لیکن میری دانست میں ٹکٹ کا معاملہ بھی اتنا سیدھا نہیں ہے۔ بین الاقوامی پروازوں پر نشستوں کی طرح رش رہنے لگا ہے۔ مجھے کل کا ٹکٹ ملنے کی اب کوئی امید نہیں رہی۔ پتا نہیں اوّل خان کو اپنی الجھنوں سے کب تک فرصت مل سکے گی۔ اس وقت تو اس سے اس بارے میں بات بھی نہیں کی جاسکی۔" ویرا کی آواز سے مایوسی جھلک رہی تھی۔

"تم ایک اور بات بھول رہی ہو" میں نے اسے یاد دلایا "آج کل کے سفری قوانین کے تحت دبئی سے بین الاقوامی سفر کرنے والوں کو دو طرفہ ٹکٹ لینا پڑتا ہے۔ تمہاری شہریت امریکا کی ہے۔ تمہیں یہاں سے نیویارک تک کا ٹکٹ بنوانے میں دشواری پیش آئے گی۔"

"یہ کوئی مسئلہ نہیں ہے" اس نے بے فکری سے کہا "میں چارٹرڈ پرواز سے یہاں آئی تھی اور ٹکٹ کم ہو جانے کا بہانہ کر کے ٹکٹ بنوا سکتی ہوں۔ اوّل خان کے لیے یہ باتیں رکاوٹ نہیں بنیں گی۔"

جب تک اوّل خان ہمارے ساتھ موجود رہا' ہمارے ذہن اسپیشل ٹاسک فورس کے مقامی ٹھکانے پر رونما ہونے والے دہشت ناک واقعے میں اس بری طرح الجھے رہے کہ ہم اپنی ساری ضروریات کو فراموش کر بیٹھے تھے لیکن اس کے چلے جانے کے بعد ہماری فطری ضروریات رفتہ رفتہ سر ابھارنے لگیں۔

"پتا نہیں یہ سلطان شاہ کہاں مر گیا" اس بارے میں سب سے پہلے ویرا نے اپنی زبان کھولی تھی "معلوم ہوتا ہے کہ بکرے ذبح کرا کے کھانا تیار کرا رہا ہے۔ اچھا ہی ہوا کہ اوّل خان اس کا انتظار کرنے کے بجائے چلا گیا۔"

"یہی حال میرا بھی ہے" غزالہ ہنستے ہوئے بولی "پیٹ میں چوہے دوڑ رہے ہیں۔"

"اوّل خان یہ باتیں سن لے تو تم دونوں کی منافقت پر اپنا سر پیٹ لے گا" میں نے طنزیہ کہا۔

"یہ منافقت نہیں' سچائی ہے" ویرا نے ڈھٹائی سے جواب دیا۔

"دنیا میں انسانی ضرورتوں میں صرف روٹی اٹل سچائی ہے اور بھوک یہ ہر جگہ اور ہر حال میں ستاتی ہے۔ جیسے لواحقین میت کے گرد سوگ کا ماحول بنا کر غم کے آنسو بہاتے ہیں لیکن موقع پا کر باورچی خانے میں کھسک جاتے ہیں اور پھر پیٹ بھر کے دوبارہ میت کے سرہانے سے لگ کر بیٹھ جاتے ہیں یہ ہے حال۔"

وہ چونک کر خاموش ہو گئی کیونکہ اوّل خان کے ہوئے مخصوص ٹرانسمیٹر پر کال آنے کا اشارہ موصول ہوا۔ سب کے لیے وہ ایک اہم پیش رفت تھی۔ میں نے ٹرانسمیٹر آن کر دیا۔

دوسری طرف سے اسپیشل ٹاسک فورس کا اسرار تھا۔

"میں ڈیڈی بول رہا ہوں۔ تمہارا باس تھوڑی دیر پہلے فون کر گیا ہے۔ تم کہاں غائب ہو؟" میں ایک ہی سانس میں پوری کرتا چلا گیا۔

"مجھے افسوس ہے کہ میں باس کی ہدایت پر عمل کے بجائے دوبارہ سیاہ کار کے پیچھے لگ گیا۔ وہ مجھے اچانک سے نظر آئی اور میں اس کے پیچھے ہو لیا" اسرار نے بتایا۔

"لیکن تم نے کوئی پیغام کیوں نہیں دیا؟ باس تمہارے لیے پریشان تھا۔"

"سر! میں مجبور تھا۔ میں نے کئی مرتبہ رابطہ کرنے کی کوشش کی لیکن میرے اپنے سیل کے بیٹری سیل کمزور ہو چکے تھے۔ سیل ڈالنے کا موقع ملا تو بات کر رہا ہوں۔" اس کا لہجہ...

"رپورٹ کیا ہے؟" میں نے غزالہ کی متجسس ابھرنے والا سوال دہرایا۔

"سیاہ کار وسیع مسلم ہاؤسنگ سوسائٹی کے ایک مکان کے احاطے میں گئی تھی۔ بظاہر وہ مکان غیر آباد نظر آتا ہے۔ نے وہاں کم از کم چار افراد دیکھے ہیں۔ ان میں وہ دونوں تھے جو کئی مرادے کے گھر پر بم پھینکنے کے بعد سیاہ کار میں تھے۔"

"تو کیا تم اس مکان میں داخل ہونے میں کامیاب ہوئے تھے؟" میں نے تیزی سے پوچھا۔

"یس سر!" اس کی آواز مدھم تھی "باس نے اس لیے سخت ہدایات دی ہوئی تھیں اس لیے میں محتاط تھا۔ موٹر سائیکل پر ہونے کی وجہ سے میں آخر تک ان سے بچا رہا۔ جب کار احاطے میں چلی گئی تو میں نے موٹر سائیکل چھوڑ کر دوبارہ وہاں پہنچ گیا۔ وہ چاروں ایک کمرے میں بیٹھے شراب پی رہے تھے۔ میں چاہتا تو وہاں بہت کچھ کر سکتا تھا لیکن مجھے ان کی نگرانی کرنے کا حکم دیا گیا تھا۔ میں نے احاطے میں چھپ کر

...ہے" انہیں بہت غور سے دیکھا" اپنے اسپائی کیمرے سے
...یں لیں اور لوٹ آیا۔"

"...!" میرے منہ سے بے ساختہ نکلا "ان کی تصویریں
...نے ناقابلِ تصور کارنامہ سرانجام دیا ہے۔ اب وہ لوگ
...ہی گے۔ کیا ان میں سیاہ مسّے والا بھی شامل تھا؟"

"...نہیں تھا جس نے تاریک شیشوں والی لینڈ کروزر
...وں کی ہوا نکالی تھی" اسرار کا جواب خاصا
...ں والا جسیم جسامت والا ایک اور ہی وحشت زدہ غیر
...س کی بائیں آنکھ اور کان کے درمیان سیاہ چنے کے برابر
...ا مسّا موجود تھا۔ میرے دیکھتے ہی دیکھتے اس نے وہ مسّا
...ے اکھاڑ کر جیب میں ڈال لیا تھا۔ میرا خیال ہے کہ وہی
...نقلی ہے جو لوگوں کو دھوکا دینے کے لیے ہر وقت اپنی
...معنوی مسّا لگائے پھرتا ہے۔"

"...ر اتنی اہم باتیں رک رک کر کیوں بتا رہے ہو؟"
...نے خفگی سے پوچھا۔

"...ی سر! میں اتنی باتیں ایک دم کیسے بتا سکتا ہوں؟ ان
...معنوی مسّے والا ہی سب سے بڑھ کر معلوم ہو رہا تھا۔
...س سے مرعوب بلکہ کچھ کچھ خائف تھے۔"

"...دوں میں کوئی مقامی بھی تھا یا وہ چاروں ہی غیر ملکی نظر
...تھے؟"

"...ے والے کے علاوہ دو غیر ملکی اور ایک مقامی وہاں موجود
...یوں کے نام ہارون اور وکٹر تھے۔ مقامی کو ساگا کہا جا رہا
...والے کو نام سے نہیں پکارا گیا تھا۔"

"...!" میں نے اپنے ذہن پر زور دیتے ہوئے دہرایا "یہ
...مورت والا وہ تنومند شخص تو نہیں تھا جو بولتا ہے تو اس
...ے ہونٹ حرکت کرنے لگتے ہیں؟"

"...بالکل وہی تھا" اسرار کی طرف سے بے ساختہ

"...وہ چاروں اس وقت بھی اس عمارت میں موجود ہیں؟"
...خیال کے تحت میں نے پوچھا۔

"...واپسی تک وہ وہیں بیٹھے شراب نوشی کر رہے تھے"
...یا۔

"...لگتا ہے کہ اس عمارت کا احاطہ بالکل ویران پڑا ہوا
...ذہن میں سوالات ابھرتے چلے آ رہے تھے
"...لگا معلوم ہوا تھا۔ کسی مزاحمت کے بغیر میری واپسی
...گئی ہے۔"

"...ان سے منڈی مسلم ہاؤسنگ سوسائٹی کے اس مشتبہ
...نمبر لینے کے بعد کہا" اپنے کیمرے کی ریل دھلنے کے
...تصویروں کے چار پرنٹ بنوالو اور جلد از جلد اسٹیشن فور
...ایک مسلک دھماکے کے نتیجے میں سارا مواصلاتی نظام
درہم برہم ہو کر رہ گیا ہے۔"

"مسلک دھماکا!" اس کی آواز سے حیرت اور بے یقینی جھلک رہی تھی "مگر یہ کیسے ہوا؟ اس دھماکے میں کون کون مارا گیا ہے؟"

"فی الحال ایک قیدی کی موت کی خبر ملی ہے۔ تمہارے تین ساتھی زخمی ہیں۔ تم پرنٹ لے کر جلد از جلد وہاں پہنچو اور اول خان سے میری بات کراؤ۔ تمہاری حاصل کی ہوئی معلومات نے معاملات کو نیا رخ دے دیا ہے۔"

"ہمارو آباد یا طارق روڈ سے ایک گھنٹے سے پہلے پرنٹس مل جائیں گے۔ وہاں سے میں سیدھا اسٹیشن فور کی طرف روانہ ہو جاؤں گا۔ اس وقت تک باس سے کوئی نئی خبر ملے تو مہربانی کرکے مجھے مطلع کر دیں۔ دھماکے کی اطلاع نے میرے دل و دماغ کو منتشر کر دیا ہے۔"

اسی وقت فلیٹ کی اطلاعی گھنٹی بج اٹھی۔ غزالہ نے دروازہ کھولا تو سلطان شاہ جھکتے ہوئے کھانوں کے کئی تھیلے سنبھالے اندر چلا آیا۔ حالات سے بے خبری کی بنا پر اس کے چہرے پر مسرت ناچ رہی تھی۔

"تم بے فکر ہو کر فوراً چل دو۔ اگر تمہارے ٹرانسمیٹر کی بیٹریاں جواب دے گئی تھیں تو میرا اپنا بھی کسی وقت دھوکا دے سکتا ہے۔ میں اس کا بندوبست کرتا ہوں۔ اب ہمارے رابطے میں کوئی خلل نہیں آنا چاہیے۔ جا تمہیں اسٹیشن فور کے فون نمبر کب تک بحال ہوں گے۔ اوور اینڈ آؤٹ!"

سلطان شاہ کے جانے تک ہم لوگ اسٹیشن فور اور موٹر سائیکل سوار سے رابطے کی کوششوں میں بری طرح ناکام رہے تھے۔ اس نے واپسی پر مجھے اسرار سے گفتگو میں مصروف پایا تو خوشگوار حیرت میں مبتلا ہو گیا لیکن زبان سے کوئی تبصرہ کرنے سے پہلے ہی اس کی متجسس نظروں نے اول خان کی غیر حاضری محسوس کر لی۔

"ہمارا جرنیل کہاں ہے؟" اس نے شاپنگ بیگ میز پر رکھتے ہوئے پوچھا۔

میں نے اسے اختصار سے ان تمام واقعات سے آگاہ کر دیا جو اس کے علم میں نہیں تھے۔

"اگر ہمیں اس اجنبی کا ٹھکانا معلوم ہو چکا ہے تو ہم یہاں اپنا وقت کیوں برباد کر رہے ہیں؟" میرے خاموش ہوتے ہی غزالہ بے چینی سے بول پڑی "یہ اس پر وار کرنے کا سنہری موقع ہے۔ اسے ضائع کر دیا گیا تو پھر ہم شاید کبھی اس کی گرد بھی نہیں پا سکیں گے۔"

"منڈی مسلم ہاؤسنگ سوسائٹی کا علاقہ قدیم اور گنجان آباد ہے" میرے بولنے سے پہلے ہی سلطان شاہ اسے سمجھانے لگا "اگر ہم نے اچانک ٹاسک فورس کی چھتری کے بغیر ان پر ہاتھ ڈالا اور

بات بڑھ کر کھلے تصادم تک پہنچ گئی تو ہمیں خاصے مصائب کا سامنا کرنا پڑے گا۔ وہاں پولیس فورس بہت تیزی سے مداخلت کرے گی۔ وہاں چوراہے پر ہر وقت پولیس کے ایک دو گشتی دستے موجود رہتے ہیں۔ سوزی کو اس بارے میں سوچنے دو۔"

"اگر معزولی سے والا واس البیڈا ہی ہے اور اس کی تصاویر لے لی گئی ہیں تو سمجھ لو کہ اب اس کا برا وقت قریب آچکا ہے۔" ویرا نے پورے اعتماد سے اپنا فیصلہ صادر کر دیا۔ "وہ اسی مکان میں رہے یا وہاں سے نکل بھاگے، ہر حالت میں مارا جائے گا مگر مجھے وکٹر اور ساکا کی فکر ہے۔ یہ دونوں کہاں سے ٹپکے؟"

آخری سوال اس نے مجھ سے مخاطب ہو کر کیا تھا۔ میں نے خفیف سی مسکراہٹ کے ساتھ جواب دیا "واس البیڈا کا ہیلی کاپٹر اڑانے والے ہوا باز کا نام البس نے کلف بتایا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ اس کا پورا نام کلف وکٹر یا وکٹر کلف رہا ہو۔ یہ بھی ممکن ہے کہ وہ دونوں الگ الگ شخصیتیں ہوں۔ رہا ساکا کا معاملہ تو وہ کچھ عرصے قبل تک سب سے بڑے پیمانے پر یہاں سے ہیروئن یورپ لے جا رہا تھا۔ واس البیڈا کے عزائم سامنے آجانے کے بعد مجھے اندازہ ہو گیا تھا کہ وہ اپنے مقاصد حاصل کرنے کے لیے ہیروئن کے بڑے اسمگلروں سے رابطہ کرے گا۔ ایسے مقامیوں میں ساکا کا نام شاید آج بھی سر فہرست ہے۔"

"پھر تم نے کیا فیصلہ کیا ہے؟" ویرا نے میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال کے پوچھا۔

"واس البیڈا، وکٹر اور ساون کو ٹھکانے لگانے کا یہ موقع گنوایا نہیں جا سکتا" میں نے اپنی جگہ چھوڑتے ہوئے کہا "آج واس البیڈا کے میدان میں اترنے کی وجہ سے نی کا عملی کردار بدل چکا ہے لیکن امریکا کے صدر کی انتخابی مجبوریاں پیدا ہونے تک نی کا منشور کچھ اور تھا۔ وہ ہمارے دامن کو آگ لگانے کی کوششیں کر رہی تھی اور ساکا آگ کے اس طوفان کو ان کی سرزمین پر دھکیل رہا تھا۔ ہمیں اس پر کڑا ہاتھ رکھنا ہوگا۔"

"تم کہاں جا رہے ہو؟ کھانا کھاتے جاؤ" ویرا نے سلطان شاہ کے لائے ہوئے تھیلوں میں سے کھانے کے ڈبے نکالتے ہوئے کہا۔ "پتا نہیں وہاں سے تمہاری واپسی کب ہو۔"

مجھے خوشی ہوئی کہ ویرا نے ہمارے ساتھ چلنے پر اصرار نہیں کیا تھا۔ مجھے اندازہ تھا کہ سندھی مسلم ہاؤسنگ سوسائٹی والے مشتبہ مکان میں ہمیں کامیابی یا ناکامی کی پروا کیے بغیر بہت سرعت سے اپنی کارروائی مکمل کر کے نکل آنا تھا۔ وہاں دیر لگانے کا مطلب خود کو چوہے دان میں پھنسانے کے مترادف ہوتا۔ لیکن میں نے ویرا کی فرمائش کے جواب میں وہ ناول پیش کرنے کے بجائے خاموشی اختیار کر لی۔

چکن روسٹ، سیخ کباب، بھنے ہوئے گردوں اور فرائیڈ فش کے بھاپ اڑاتے ہوئے اشتہا انگیز پیکٹ کھولے گئے تو ہم چاروں کی بھوک جاگ اٹھی۔ باقاعدہ میز لگانے کا تکلف کیے بغیر کھڑے کھڑے ان ہی ڈبوں سے اپنی شکم سیری کی بھاگ دوڑ میں سلطان شاہ کے ساتھ فلیٹ سے نکل کھڑا ہوا۔

اس بار واس البیڈا کے خلاف جس قدر خفیہ انداز ہوئی تھی اس کے پیش نظر میں نے بہت زیادہ تیاری کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی لیکن پھر بھی ہم نامساعد حالات کا سامنا کرنے کے لیے تیار تھے۔

"مشیٹن فور پر رونما ہونے والے واقعے کی وجہ سے کل روانگی ٹل ہی گئی ہوگی" سلطان شاہ نے کچھ دور تک سے کار ڈرائیو کرنے کے بعد تجسس سے پوچھا۔

"ظاہر ہے کہ اول خان اپنے معاملات سے نمٹنے کے بعد ویرا کے ویزے میں توسیع کرا سکے گا۔"

"ویرا بلاوجہ اس جھنجھٹ میں پڑ رہی ہے۔ وہ ماریا کے نام سے سفر کرنے کا ارادہ ترک کر دے تو میں چند اس کا نیا پاکستانی پاسپورٹ بنوا سکتا ہوں" اس نے پُرخیال کہا۔

"ایسا ہی ہے تو تم نے یہ تجویز اس کے سامنے کیوں پیش نہیں کی؟"

"وہ بے وقوف ہے۔ میں اس کی روانگی میں التوا کرنے کے حق میں نہیں ہوں۔ ہو سکتا ہے کہ وہ جاودانی تو اس کے ذہن سے امریکا جانے کا بھوت خود بخود اتر جائے" میں ہنس پڑا اور بولا "بے وقوف وہ نہیں بلکہ تم ماریا تا کیرا ٹیل کے روپ میں وہ امریکن ہے جب بنا روک ٹوک کے بغیر امریکا میں داخل ہو سکتی ہے۔ تم نے اس کے لیے پاکستانی پاسپورٹ بنوا دیا تو اسے امریکا میں داخلے کے لیے ویزے کی ضرورت ہوگی۔ آج کل امریکا کا ویزا آسانی سے ملتا۔"

"یہ بے مشکے ڈیربوک اور مفلس لوگوں کو پریشان کرتے" اس نے بے پروائی سے کہا "جیب میں پیسے ہوں تو کراچی میں ہر کام کھڑے کھڑے ہو جاتا ہے۔ لاکھ ڈیڑھ لاکھ میں عمدہ ویزا لگاتے ہیں کہ امریکن امیگریشن افسر بھی اصل میں تمیز نہیں کر سکتے۔"

"یہ دو نمبر کیا ہوتا ہے؟" میں نے جانتے بوجھتے انجان پوچھا۔

اس بار وہ میری بے خبری پر دل کھول کر ہنسا اور بولا برسوں سے چلنے والی ایک نئی اصطلاح ہے۔ ہر جعلی کام قانونی دھندا دو نمبر کہلاتا ہے۔ اب تو کوئی تک دو نمبر ہے۔ ضرورت پڑ جائے تو یہ کہیں بھی ممکن کہ ہر کام اور کسی کو اس پر شبہ نہیں ہوتا۔"

"تھوڑی دیر کے لیے ویرا کو اپنے ذہن سے جھٹک

نے سنجیدگی سے اسے سمجھایا "اور صرف راس الیمنا کے بارے میں سوچو۔ ہم ابھی تک صرف قیاس کے سہارے اس سے لڑتے چلے آئے ہیں۔ ایسا نہ ہو کہ سندھی مسلم سوسائٹی میں دیکھا جانے والا راس الیمنا آخری لمحات میں دو نمبر ثابت ہو۔"

"راس الیمنا تو مہینوں سے ہمارے سروں پر سوار ہے" نے ایک گہرا سانس لے کر بولا "کسی بدفال منہ سے نہ نکالو۔ اگر آج بھی وہ خود موجود نہ ہوا تو یہ قصہ طول پکڑتا چلا جائے گا۔"

پھر ہم دونوں خاموشی سے اپنے اپنے خیالوں کی دنیا میں گم ہو گئے۔

شہر میں اپنی آوارہ گردی کے دوران میں نے شاہراہ قائدین سے شاہراہ فیصل پر آنے کے لیے سیکڑوں بار سندھی مسلم سوسائٹی کا راستہ اختیار کیا تھا لیکن کبھی بھی اس آبادی کے اندرونی حصوں میں گھومنے کا اتفاق نہیں ہوا تھا۔ اس وقت سلطان شاہ نے مشتبہ مکان کا رخ کرنے سے پہلے ایک دو گلیوں کا چکر لگایا تو مجھے یہ جان کر خوشی ہوئی کہ شہر کی اس آبادی میں ہر مکان کے دونوں طرف سڑکیں یا گلیاں موجود تھیں۔ بعد میں ابھرنے والی آبادیوں کی طرح اس علاقے میں مکانوں کی پشت ایک دوسرے سے نہیں ملی ہوئی تھی۔

اس ابتدائی جائزے سے فارغ ہو کر میں نے سلطان شاہ کو اصل ٹھکانے کی طرف چلنے کی ہدایت کی تو اس نے نہایت سعادت مندی سے تعمیل کی۔

گاڑی گلی میں مڑتے ہی پہلی خوش گوار علامت نے ہمارا استقبال کیا۔ گلی کے سارے اسٹریٹ لیمپ تاریک پڑے ہوئے تھے بس اکا دکا مکانوں کے پھاٹکوں پر جلنے والی روشنیوں کی وجہ سے گلی میں ہلکا سا اجالا پھیلا ہوا تھا۔

سلطان شاہ اس سنسان اور نیم تاریک ذیلی سڑک پر یوں سست رفتاری سے گاڑی چلا رہا تھا جیسے نمبروں کی مدد سے کسی خاص مکان کی تلاش میں ہو لیکن ہم دونوں نے دور ہی سے اپنا مطلوبہ مکان دیکھ لیا تھا۔

اس مکان کے احاطے کی دیواریں خاصی نیچی تھیں۔ اندر اندھیرے کا راج تھا۔ مکان کے در و دیوار باہر ہی سے اپنے مکینوں یا مالکان کی عدم توجہی کا نوحہ کرتے ہوئے نظر آرہے تھے۔ اس وقت اندھیرا کافی حد تک چھپا رہا تھا لیکن میرا خیال تھا کہ دن کے اجالے میں وہ مکان اسی طرح ویران اور اجاڑ نظر آتا ہو گا۔

ہماری گاڑی دھیرے دھیرے اس مکان سے آگے نکل گئی۔ اس وقت ہم اسی سڑک پر تھے جس کی نشان دہی اسرار نے کی تھی۔ گھومنا تھا پر سلطان شاہ نے مکانوں کی قطار کے آخری سرے سے گاڑی اس سڑک پر موڑ لی جدھر مشتبہ مکان کا عقبی حصہ ہوتا ہے۔

اس گلی میں اسٹریٹ لیمپس روشن تھے۔ مکان کے اس رخ پر

بھی اندھیرے کا راج تھا لیکن پھاٹک کے قریب لگے ہوئے کھمبے پر جلنے والے بلب نے مکان کے بیرونی حصے کو اتنا روشن کیا ہوا تھا کہ اس طرف سے کوئی بھی تاریکی کی آڑ لے کر خفیہ طور پر مکان میں نہیں گھس سکتا تھا۔

ہم نے گاڑی اس مکان سے دور لے جا کر ایک مکان کی اسی بغلی دیوار کے سائے میں لگا دی جس میں کوئی پھاٹک نصب نہیں تھا۔ گاڑی پارک کرتے ہی ہم دونوں تیزی سے اسی گلی میں ہو لیے جو تاریک پڑی ہوئی تھی۔

گھر سے چلتے ہوئے ہم دونوں نے بھرے ہوئے پستولوں اور فاضل راؤنڈز کے ساتھ سہراب گڑھ سے خریدے ہوئے چند چھرے بھی چھوٹے باوردی شعبدے بھی اپنی جیبوں میں رکھ لیے تھے۔ ان معمولی تیاریوں میں میں نے یہ احتیاط ضرور رکھی تھی کہ ہم گن اپنے ساتھ لے آیا تھا۔ اول خان والا ٹرانسمیٹر ابتدا سے ہی میری جیب میں تھا۔

"میں آگے رہوں گا۔ تم کچھ وقفے کے بعد دیوار پھاندنا" میں نے چلتے چلتے اپنی حکمت عملی واضح کرتے ہوئے کہا "ایک دوسرے سے الگ رہ کر ہم اپنے دشمنوں سے بہتر طور پر نمٹ سکیں گے۔"

"مگر اس بھوت بنگلے میں اندھیرے کا راج ہے" ایسا نہ ہو کہ تاریکی میں ہم ایک دوسرے سے بچھڑ جائیں۔"

"ہم میں سے کوئی اتنا احمق نہیں ہے" میں نے برا سا منہ بنا کر کہا اور اپنی چال تیز کر کے سلطان شاہ سے آگے نکلتا چلا گیا۔

پیش قدمی کرتے ہوئے میں کن انکھیوں سے گرد و پیش کا جائزہ بھی لیتا جا رہا تھا۔ مجھے اطمینان تھا کہ اس وقت تک میدان بالکل صاف نظر آ رہا تھا۔ میں نے اپنا رخ تھوڑا سا تبدیل کیا اور چند ہی ثانیوں میں مشتبہ مکان کے احاطے کی دیوار کے تاریک سائے میں پہنچ گیا۔

میں نے پلٹ کر دیکھا تو سلطان شاہ چند قدم پیچھے چلا آ رہا تھا۔ اس کی طرف سے اپنا اطمینان کر کے میں نے پنجوں کے بل اچک کر مکان میں نگاہ ڈالی تو بیک وقت دو باتیں میرے مشاہدے میں آئیں۔ گو دور سے وہ مکان بالکل تاریک نظر آ رہا تھا لیکن اس کی ایک کھڑکی کے شیشے پر مجھے روشنی کی خفیف سی عمودی لکیر نظر آئی تھی۔ شاید وہ وہی کھڑکی تھی جس کی جھری میں سے اسرار نے اندر کے مناظر دیکھے تھے لیکن دوسرا مشاہدہ دنگ کر دینے والا تھا۔ اسرار کے بیان کے برعکس سبلو کا اندر موجود نہیں تھی۔

میں وہی سب سوچتا ہوا اپنے ہاتھ دیوار کے سرے پر جما کر فضا میں اچھلا اور دیوار پر سے اترتا ہوا رعب کی ہلکی سی آواز کے ساتھ احاطے کی کچی زمین پر جا گرا۔ میں چند ثانیوں تک کوئی جنبش کیے بغیر زمین پر اسی حالت میں بیٹھا رہا جس حالت میں میرے قدموں نے زمین کو چھوا تھا۔ میرے کان کہیں سے بھی پیدا ہونے والی کسی آواز کے منتظر تھے۔ اس خطرناک مکان میں پہنچتے ہی میری

چھٹی حس بیدار ہو چکی تھی اور بظاہر سب کچھ نارمل نظر آنے کے باوجود مجھے کسی سنگین خطرے کا احساس دلا رہی تھی۔

میں ہتھیلیوں اور پنجوں کے بل تیزی سے سرک کر خودرو پودوں کے ایک کنج کے قریب پہنچ گیا۔ وہ پوزیشن لیتے ہی میں نے روشن جھری والی کھڑکی کی طرف نگاہ ڈالی اور میرے بدن میں چیونٹیاں سی سرسرانے لگیں۔ اس کھڑکی کے شیشے مکمل تاریکی میں ڈوبے ہوئے تھے۔ وہاں روشنی کی کوئی رمق تک باقی نہیں رہ گئی تھی۔

میرے ذہن میں پہلا خیال یہی آیا کہ اس مکان میں کوئی نہ کوئی موجود تھا اور اس نے مجھے احاطے کی دیوار پھلانگتے ہوئے دیکھ کر فوراً ہی مکان کی رہی سہی روشنیاں گل کر دی تھیں تاکہ اندھیرے میں پوشیدہ رہ کر وہ میری نقل و حرکت کا غور سے جائزہ لے سکے لیکن فوراً ہی ایک اور خیال بھی آیا۔ میں نے کھڑکی میں جو روشن عمودی لکیر دیکھی تھی، وہ شیشے پر سامنے کے کسی مکان سے پڑنے والا عکس بھی ہو سکتا تھا۔ باہر سے وہ عکس نظر آ رہا تھا لیکن میری پوزیشن تبدیل ہوتے ہی وہ عکس میری نظروں سے اوجھل ہو گیا۔ انعکاس کا وہ ایک اٹل اور سادہ سا اصول تھا۔

دونوں امکانات اپنی اپنی جگہ مضبوط تھے مگر میں کوئی خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں تھا۔ میں نے شاید ایک سیکنڈ کے سوویں حصے میں وہ سب سوچا اور سلطان شاہ کو عارضی طور پر باہر ہی روکنے کا فیصلہ کر لیا۔

اس وقت میرا ذہن اتنی تیزی سے کام کر رہا تھا کہ فیصلے پر پہنچتے ہی میرے دہانے سے خود بخود جھینگر کی ایک تیز آواز برآمد ہوئی۔ کسی عام آدمی کو شبہ ہوتا کہ جھاڑیوں میں پوشیدہ حشرات الارض کی کسی قسم نے آواز پیدا کی ہے لیکن درحقیقت وہ اکلوتی آواز سلطان شاہ کے لیے انتظار کا اشارہ تھی۔

جب تک میں اندر کی چھان بین کر کے اپنا اطمینان نہ کر لیتا سلطان شاہ باہر رک کر میرے دوسرے اشارے کا منتظر رہتا۔ میدان صاف ہونے پر میں اسی قسم کی دو مسلسل آوازیں نکال کر اسے باخبر کر سکتا تھا۔

میں جھاڑیوں کی اوٹ میں دبکا صبر آزما انتظار سے گزر رہا تھا۔ ہر طرف ایسے گہرے سکوت کا راج تھا جیسے میرے سوا وہاں کسی اور ذی روح کا وجود نہ ہو لیکن میرا ذہن اس مصنوعی سناٹے پر اعتبار کرنے کے لیے آمادہ نہیں تھا۔ میں باہر کی کھلی فضا میں تھا اور میرا دشمن اگر کوئی تھا تو وہ اس مضبوط عمارت کی فصیلوں میں محصور تھا۔ میری ذرا سی بے احتیاطی میرے لیے موت کا پیغام بن سکتی تھی۔

میں نے ٹٹول کر جھاڑیوں کی جڑوں میں سے ایک ڈھیلا اٹھایا اور پھر اسے دور اچھال دیا۔ اس چھوٹی سی جنبش میں ڈھیلا زمین پر گرنے کی آواز بھی غیر معمولی محسوس ہوئی۔ فوراً فضا میں کسی کی

نوبت آہنی قبضے کی ہلکی سی آواز گونجی۔ میں دھڑکتے دل کے ساتھ نئی بے آواز فائر یا ناصر کی تیز روشنی کا منتظر رہا لیکن کچھ بھی نہیں ہوا۔

بجلی کی سی سرعت سے میرے ذہن میں خیال آیا کہ قبضے کی آواز کھڑکی کھلنے سے نہیں' بند ہونے سے پیدا ہوئی تھی۔ اندر جو کوئی بھی تھا' سمجھ چکا تھا کہ کوئی اجنبی عمارت میں داخل ہوچکا ہے۔ اس نے تجسس میں پڑنے یا اجنبی سے الجھنے کے بجائے پسپائی یا شاید فرار کی راہ اختیار کرنے کو ترجیح دی تھی۔

میں نے اپنے قدموں پر اٹھ کر پنجوں کے بل عمارت کی طرف دوڑ لگادی۔

اسی وقت مجھے عمارت کے پختہ فرش پر کسی کے دوڑتے ہوئے قدموں کی ہلکی سی دھمک سنائی دی اور میں نے اس پر کان جمادیے۔ عام حالات میں شاید میں وہ آواز نہ سن پاتا لیکن خطرے میں گھر جانے کے بعد جزائی روح کی ساری جبلی صلاحیتیں معمول سے کئی گنا زیادہ کام کرنے لگتی ہیں۔

لمحے کے ارتکاز نے ثابت کردیا کہ وہ میرا وہم نہیں تھا۔ وہ واضح طور پر کسی ایک شخص کے دوڑتے ہوئے قدموں کی دھمک تھی جو تیزی سے دور ہوتی جارہی تھی اور آخر کار وہ معدوم بھی ہوگئی۔

میں نے اضطراری طور پر قریب ترین کھڑکی پر ہاتھ ڈال دیا۔ میری زور آزمائی کے باوجود کھڑکی اپنی جگہ پر جمی رہی۔ بند شیشوں کے پیچھے مضبوطی سے بولٹ لگا ہوا تھا۔

قدموں کی معدوم ہوجانے والی دھمک سے میں یہ نتیجہ اخذ کرچکا تھا کہ اسرار کے مشاہدے کے برعکس اس وقت اندر صرف ایک آدمی موجود تھا۔ اس کے بقیہ ساتھی شاید سیاہ کار لے کر جاچکے تھے اور اندر رہ جانے والا اپنی سلامتی کے لیے کوئی خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں تھا۔ وہ صرف زینے کے کرنے کا شور سن کر ہی بھاگ نکلا تھا۔

میں نے اپنی جیب سے پستول نکالا اور دیوار کی اوٹ میں جھک کر شیشے پر آہنی دستے سے ضرب لگائی۔ ایک ہلکے سے چھناکے سے شیشہ ٹوٹ کر اندر کی طرف گر گیا۔ میں نے اس مرتبہ بھی چند لمحوں تک انتظار کیا پھر ٹوٹے ہوئے شیشے میں ہاتھ ڈال کر ذرا سی جدوجہد کے بعد کھڑکی کا بولٹ کھول دیا۔

کھڑکی کے آگے دبیز پردہ لہرا رہا تھا۔ میں باہر سے ناصر کی مداخلت اور نشانہ لیے جانے کا خطرہ مول لیے بغیر تن بہ تقدیر ہوکر کھڑکی کے راستے اندر پہنچ گیا۔

وہاں کوئی ہوتا تو میرے سنبھلنے سے پہلے مجھے جھاپ چکا ہوتا۔ تاہم کسی رد عمل کا نہ ہونا یہ ظاہر کررہا تھا کہ اس وقت میدان میں میرا کوئی حریف نہیں تھا۔ میں نے اطمینان سے اپنی جیب سے ٹارچ نکال کر روشن کرلی۔

وہ فرشی قالین سے آراستہ ذرا تنگ سا کمرہ تھا جہاں وسطی تپائی پر چار خالی گلاسوں کے ساتھ اسکاچ کی ایک خالی بوتل اور شراب نوشی کے دیگر لوازم موجود تھے لیکن ان سب سے زیادہ اہم وہ لاش تھی جو اسی تپائی کے قریب قالین پر پہلو کے بل پڑی ہوئی تھی۔

میں نے ٹارچ بجھا کر فوراً ہی اپنے پیچھے والی کھڑکی پر پردہ کھینچ دیا تاکہ باہر سے کسی کو اندر کا منظر نظر نہ آسکے اور دوبارہ ٹارچ روشن کرنے کے بجائے سوئچ بورڈ کی طرف بڑھ گیا۔ چند لمحوں میں وہ کمرا روشن ہوچکا تھا۔

مرنے والا ایک جوان عمر سفید فام تھا۔ اس کے جسم یا لباس پر تشدد یا مزاحمت کی کوئی علامت نہیں تھی لیکن اس کی پیشانی کے وسط میں گولی کا صاف ستھرا سوراخ دور ہی سے نمایاں تھا۔ مجھے فریڈم لاج کی چھت پر مارے جانے والوں کے بارے میں سنی ہوئی باتیں یاد آگئیں۔ اپنے حریفوں کے دل یا پیشانی میں ایک گولی اتار کر ان کا خاتمہ کرنا راس المیڈا کا محبوب ترین مشغلہ تھا!

لاش کی طرف پیش قدمی کرتے ہوئے مجھے سلطان شاہ کا دھیان آیا۔ میں اپنی پیش قدمیوں میں منہمک ہوکر اسے بالکل ہی بھول بیٹھا تھا جب کہ وہ میری طرف سے خطرہ ٹل جانے کا اشارہ سننے کے انتظار میں باہر کھڑا سوکھ رہا تھا۔

میں نے پردے کے قریب جاکر اپنے دہانے سے دو مرتبہ مخصوص آواز نکالی پھر پردہ ہٹا کر باہر جھانکنے کا ارادہ کیا ہی تھا کہ فضا میں کسی گاڑی کے انجن کی غضب ناک آواز گونجنے لگی۔ یوں معلوم ہورہا تھا جیسے کوئی شخص عجلت میں گیئر تبدیل کیے بغیر زبردستی انجن والی گاڑی کو دوڑائے چلا آرہا تھا۔

پہیوں کی پرشور آواز کے ساتھ انجن کی آواز ختم ہوئی تو مجھے اندازہ ہوا کہ وہ آوازیں اسی مکان کی دوسری جانب والی سڑک سے آئی تھیں اور میرا نامعلوم حریف بھی اسی طرف سے فرار ہوا تھا۔

میرے ذہن کے کسی گوشے میں خطرے کا گھنٹہ گونجا مگر اس وقت تک مکان کا احاطہ دھپا دھپ اور پھر بھاری قدموں کے شور سے گونجنے لگا تھا۔ آنے والے بہت تیزی اور بے خوفی سے اندر گھس کر عمارت کے گرد پھیل رہے تھے۔

"پولیس.... ہتھیار ڈال کر سب لوگ باہر نکل آؤ۔ تم گھیرے میں لے جاچکے ہو" فضا میں ابھرتی ہوئی ایک بے لوچ آواز گونجی اور میرا دل بیٹھ گیا۔ وہ دشمن کے ہرکارے نہیں بلکہ پولیس والے تھے۔

اس مکان سے بھاگنے والے نے میدان چھوڑتے ہوئے بھی زبردست چال چلی تھی۔ اسے معلوم تھا کہ اندر ایک لاش موجود تھی۔ اس نے جاتے جاتے پولیس کے کسی بھی گشتی دستے کو خبر دے دی ہوگی کہ اس مکان میں کچھ مجرم روپوش ہیں یا جھگڑا ہورہا ہے اور ان کی موبائل منٹوں میں وہاں پہنچ گئی۔

سلطان شاہ باہر تھا۔ شاید اس نے بروقت خطرے کا ادراک کر لیا تھا اس لیے وہ میرے اشارے کا جواب دینے یا اندر داخل ہونے کے بجائے خاموشی سے کہیں کھسک گیا تھا۔

پولیس پارٹی مکان کے احاطے میں دوسری طرف سے داخل ہوئی تھی۔ ان کے بے رحمانہ چنگل سے بچنے کے لیے میرے سامنے صرف ایک راہ باقی تھی کہ میں پردہ ہٹا کر کھلی ہوئی کھڑکی سے باہر کود جاتا اور جدھر سینگ سمائے اسی طرف بھاگتا چلا جاتا۔

میں نے آخری فیصلے تک پہنچنے میں بہت تیزی دکھائی تھی مگر پولیس والوں کو نہ جانے کیا اطلاع دی گئی تھی کہ وہ مجھ سے کہیں زیادہ چوکنا ثابت ہوئے۔ میں نے جوں ہی کھڑکی سے پردہ ہٹایا، تاریک احاطے سے غراہٹ ابھری "او بے ڈاکو! ہاتھ اوپر کر لے ورنہ فیر کر دوں گا۔"

اپنی آزادی کو طول دینے کے لیے میں اچانک جست کر کے خود کو اس نامعلوم سپاہی کی زد سے بچا سکتا تھا لیکن میری ایسی کوئی بھی حرکت صورت حال کو بہت زیادہ بگاڑ سکتی تھی۔ وہ اضطراری طور پر بے مقصد فائر کرتا تو اس کے ساتھی بھی بھڑک سکتے تھے۔ مجھے ان کی نفری کے بارے میں کچھ معلوم نہیں تھا۔ میں ان کے ساتھ آنکھ مچولی میں مصروف رہتا اور دوسرا تھانے وغیرہ سے مزید نفری طلب کر کے میرے فرار کی ہر راہ مسدود کر دیتے۔ مجھے اچھی طرح علم تھا کہ مقابلے کے بعد ملزم کو اپنے قابو میں لینے پر پولیس والوں کا رد عمل کس قدر شدید اور بے رحمانہ ہوتا ہے۔

میرے ایک ہاتھ میں پستول تھا اور دوسرے میں ٹارچ دبی ہوئی تھی۔ میں نے اپنے دونوں ہاتھ اٹھا لیے۔

"شاباش! اوئے نڑے بچے!" مجھے للکارنے والے کی آواز سے فاتحانہ مسرت مترشح تھی۔ "تو نے میری بات مان کر میرا دل خوش کر دیا۔ میں تمہیں...... اوئے خانہ خراب۔" ایک دھماکے سے اس کی بات ادھوری رہ گئی۔

وہ بہت گھٹا گھٹا اور محدود دھماکا تھا۔ اس کی آواز کسی پٹاخے سے بھی کم تھی لیکن تاریک احاطے کے ایک حصے میں تیزی سے تاریک دھواں پھیلنے لگا تھا۔ شاید سلطان شاہ نے موقع کی نزاکت بھانپ کر سراب گوٹھ سے لائے ہوئے شعبدے استعمال کرنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

میرے نزدیک سلطان شاہ کا وہ قدم خطرناک اور ناپسندیدہ تھا مگر وہ اپنی صوابدید پر عمل کر چکا تھا۔ میں اس دھماکے سے فائدہ اٹھاتا یا نہ اٹھاتا، پولیس والے اس کا عذاب میرے ہی کھاتے میں جوڑ دیتے۔ میں نے دھواں پھیلتے ہی کھڑکی سے باہر چھلانگ لگا دی۔

اس وقت پولیس والوں کی ساری توجہ دھماکے اور دھوئیں پر مرکوز ہو گئی تھی۔ مجھے چھچھوندر اب کرانے والا شاید اپنی جگہ چھوڑ کر کسی محفوظ آڑ میں پہنچ چکا تھا۔ اسے میرا ہوش ہی نہیں رہا تھا۔

"بچتے رہو... ادھر بمباری شروع ہو گئی ہے" کسی کی دہشت زدہ آواز سن کر میں اس حالت میں بھی اپنی بے ساختہ مسکراہٹ پر قابو نہ رکھ سکا۔ اس وقت تک میں دھوئیں کی اوٹ میں پہنچ چکا تھا۔

دوسرا دھماکا ہوا۔ وہی گھٹی گھٹی سی آواز تھی۔ میں ہر طرف سے دھوئیں میں گھر گیا۔

پھر کسی نے فائر کر دیا۔ مجھے کچھ علم نہیں کہ گولی کس طرف چلائی گئی تھی۔ میں اپنی پنڈلیوں کی پوری قوت مجتمع کر کے احاطے کی دیوار کی طرف دوڑ پڑا۔ سلطان شاہ نے مجھے بدترین مشکل سے دوچار کر دیا تھا۔ دھوئیں کے بلکے بموں کے دھماکوں کے بعد پولیس والے مجھ پر غالب آ جاتے تو پھر کوئی معجزہ ہی مجھے اس پولیس مقابلے میں جہنم واصل ہونے سے بچا سکتا تھا۔ اس وقت میری بقا صرف اور صرف تیز ترین فرار میں مضمر تھی۔

میں جس سرعت سے اس احاطے میں داخل ہوا تھا اس سے کہیں زیادہ تیزی سے باہر پہنچ گیا۔ سلطان شاہ نہ جانے کس وقت گاڑی وہیں لے آیا تھا۔ اس کا انجن بیدار تھا اور اگلے دونوں دروازے کھلے ہوئے تھے۔ میں اچھل کر ڈرائیونگ سیٹ پر جم گیا۔ سلطان شاہ چکر لگانے کے بجائے دروازہ کھول کر عقبی نشست پر گر گیا۔ میں نے بہت تیزی سے گاڑی آگے بڑھائی تو جھٹکے کی وجہ سے تینوں دروازے پُرشور آواز سے بند ہو گئے۔

"یہاں سے جلدی نکل چلو" سلطان شاہ کی آواز سے خوف جھلک رہا تھا "مین روڈ یا چوراہے کی طرف جانے کے بجائے گلیوں ہی گلیوں میں ہوتے ہوئے غدار کالونی کی طرف نکلنے کی کوشش کرو۔"

"تم نے بہت بڑا رسک لیا ہے... پہلے دھماکے کے وقت میں ایک سپاہی کے نشانے پر تھا۔"

"میں نے پولیس موبائل کو تیز رفتاری سے دوسری گلی کی طرف جاتے ہوئے نہ دیکھ لیا ہوتا تو کچھ بھی نہیں ہو سکتا تھا۔ جلال خان کی طرف سے کوئی مدد ملنے سے پہلے وہ تمہیں اندر گھسیٹ لاتے اور تم بھی خود کو نہ پہچان پاتے۔"

"تمہاری کارروائی کامیاب رہی ہے اس لیے اس وقت تم جو چاہو کہہ سکتے ہو۔ ناکامی کی صورت میں نتائج اس قدر بھیانک ہوتے کہ تم شاید عمر بھر روتے رہتے..."

"منفعت کو دیکھو۔ مفروضوں پر بات کر کے اپنی زبان مت تھکاؤ" اس نے میری بات کاٹ کر کہا "اس وقت میری عقل بھلا طرح چکرائی ہوئی ہے۔ ہم راس الیپا کو مارنے آئے تھے لیکن یہاں پولیس کے نرغے میں پھنس گئے۔ کہیں ایسا تو نہیں کہ اللہ خان کا قریبی دوسرے ایجنٹ پکڑا گیا ہو اور راس الیپا نے کسی ٹوٹی سے تمہیں بہکا کر ادھر کی راہ دکھائی ہو اور تم اسے بچاتے ہوئے جال میں پھنس گئے۔"

"احمقانہ باتیں مت کرو!" میں نے چڑ کر کہا "دو کلو پیا

اول خان کے لیے تھی۔ کسی کے وہم و گمان میں بھی نہیں رہا ہوگا کہ اس نے اپنا ایجنٹ میرے حوالے کر دیا ہے۔"

"وہ بات کرتا تو راس المیڈا یہی چال اس کے لیے بھی استعمال کرتا۔ تم خود اندازہ کر سکتے ہو کہ ایس ٹی ایف کے ایک اہم افسر کو شہری پولیس کے ہاتھوں مروا کر اسے کس قدر خوشی ہوئی ہے۔"

"خاموش بیٹھو اور خود کو پرسکون رکھنے کی کوشش کرو۔ دیکھ رہے ہو کہ پولیس والوں کی گاڑیاں سڑکوں پر نکل آئی ہیں۔ دعا کرو کہ سڑک کے اندھیرے میں کسی نے ہماری کار کے نمبر نہ دیکھے ہوں۔"

"شاید تم بھول گئے کہ فریڈم لاج پر حملے سے پہلے اول خان نے نمبر پلیٹ والی روشنی کے بلب نکلوا دیے تھے۔" اس نے مجھے یاد دلایا اور کہا۔ "کسی نے نمبر دیکھ بھی لیا ہو تو وہ پولیس کو نہیں بتائے گا۔ یہ ریحان روڈ ہے۔ روز جرم بڑھتا جا رہا ہے۔ قانون کی مدد کرنے کی کوشش کرنے والوں کو ایک طرف پولیس گواہی کے چکروں میں ڈالتی ہے اور دوسری طرف دہشت گردوں کی انتقامی کارروائی ان کی بقیہ زندگی عذاب کر دیتی ہے۔ ہم ایک [illegible] پہنچ جائیں تو بالکل محفوظ ہو جائیں گے۔ [illegible] راس ا[illegible] کہاں غائب ہو گیا؟"

"وہ چار تھے۔ تین غائب ہیں اور چوتھا بے جان حالت میں وہاں پڑا ہوا تھا۔"

"چوتھا؟ تو کیا انھوں نے ساگا کو ہلاک کر دیا؟" سلطان شاہ نے بے اختیاری سے پوچھا۔

"وہ وکٹر یا مارون کی لاش ہے۔ اب اول خان کا کوئی بھی اسے شناخت کر سکے گا۔ اس کی پیشانی میں گولی ماری گئی ہے۔ بظاہر وہ راس المیڈا کا کام معلوم ہوتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اس نے نشے کی جھونک میں راس المیڈا کے خلاف کوئی سخت بات کہہ دی ہو۔ اپنے آدمیوں کی وفاداری کے بارے میں وہ بہت کینہ پرور ہے۔ دیکھا جائے تو [illegible] اس کا چہیتا شکار ہے۔ گیبری ہارٹ اور جیت طرکو زیر کر کے امریکا بھیج دیا گیا۔ یوب گومز، ریجنلڈ اور دلاور خان کو اس نے فریڈم لاج کی چھت پر گولیاں مار کر ہلاک کیا اور اب ایک اور سفید فام اس کی درندگی کی بھینٹ چڑھ گیا۔"

"وہ اپنے ہی ساتھیوں کو چیر پھاڑ کھانے والا خونی درندہ ہے۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ پھر بھی اسے وفادار ساتھی کہاں سے مل جاتے ہیں۔ اس کی سفاکیاں انھیں اپنا انجام کیوں یاد نہیں دلاتیں؟"

"ہمارے معاشرے کے لالچی لوگ جرائم کے کام [illegible] ہو جاتے ہیں۔ اس ماحول میں جو بھی قدم رکھتا ہے دلدل میں دھنستا ہی چلا جاتا ہے۔ بعد میں دہشت اور بلیک میلنگ کی وجہ سے وہ کنارہ کشی اختیار نہیں کر سکتے۔"

ہو کر اندر ایک لاش موجود تھی تب بھی پولیس اچانک کیسے آگئی؟" اسے اپنا سوال پھر یاد آگیا۔

"پہلے میرا اندازہ تھا اور اب مجھے پورا یقین ہے کہ میں احاطے میں کھڑا تھا تو اندر ایک زندہ آدمی بھی موجود تھا۔ وہ خطرہ بھانپ کر دوسری طرف سے فرار ہو گیا۔ جاتے جاتے اسی نے پولیس پارٹی کو کوئی اطلاع دی ہوگی۔"

"وہ زندہ آدمی راس المیڈا بھی ہو سکتا ہے۔" سلطان شاہ نے رائے زنی کی۔ "ایسی بزدلی کی توقع صرف اسی سے کی جا سکتی ہے۔ اپنے آدمیوں میں وہ وحشی درندہ بنا رہتا ہے، دشمن کے مقابلے میں گیدڑ بن جاتا ہے۔"

میں اس کی دی ہوئی مثالوں پر ہنسے بغیر نہ رہ سکا پھر میں نے کہا۔ "سانپ نکل چکا ہے۔ اب لکیر کو پیٹنا بے سود ہے۔ ویسے میرا دل گواہی دیتا ہے کہ وہ راس المیڈا نہیں تھا۔ راس المیڈا اپنے ایک ساتھی کو ٹھکانے لگانے کے بعد دوسرے ساتھی سمیت کسی محفوظ ٹھکانے کی طرف چلا گیا ہوگا۔ لاش کے ساتھ ساگا موجود رہا ہوگا۔"

"ساگا کے بارے میں تو تم ہی جانتے ہو۔ میرے لیے وہ ایک اجنبی نام ہے۔"

"ساگا ایک زمانے میں بہت نڈر اور دلیر بدمعاش ہوا کرتا تھا لیکن اب اس کے دن پھر چکے ہیں۔ جو لوگ گروہ بندیوں میں پڑ جاتے ہیں وہ لڑنا بھڑنا چھوڑ کر بس منصوبہ بندیاں کرتے رہتے ہیں۔ وہ اپنے جاں نثاروں کے حصار میں ہوں تو بہت بے جگری دکھاتے ہیں، تنہا کہیں پھنس جائیں تو میدان چھوڑ کر فرار کی راہ اختیار کرتے ہیں۔ ساگا اب شہر کا معمولی بدمعاش نہیں رہا۔ وہ غنڈوں کی ایک بڑی کھیپ کو پال رہا ہے۔"

"تمھیں اس کا ٹھکانا تو معلوم ہی ہوگا؟" سلطان شاہ نے تجسس سے پوچھا۔

"ایسے لوگ جو تنہائی میں اپنے سائے سے بھی خوف کھاتے ہوں، ہر وقت اپنے ٹھکانے بدلتے رہتے ہیں۔" میں نے جواب دیا۔ "لیکن پھر بھی اس کا سراغ لگایا جا سکتا ہے۔ وہ راس المیڈا کی طرح چھلاوا نہیں بن سکے گا۔"

"وہ گرفت میں آجائے تو پھر راس المیڈا کے ٹھکانے تک بھی رسائی حاصل ہو جائے گی۔"

ہم ٹریفک کی بھیڑ میں شامل ہو کر نہایت اطمینان سے پرانی نمائش کے چوراہے تک پہنچ گئے۔ وہاں بنی ہوئی ٹریفک پولیس کی چوکی کے قریب پولیس والوں کی گشتی گاڑیاں کھڑی ہوئی تھیں۔ ان کا عملہ اسٹریٹ لائٹس کی روشنی میں سڑک کی وسطی پٹی کے قریب خوش گپیوں میں مصروف تھا۔ ناقص مواصلاتی نظام یا ریڈیائی پیغامات میں عدم دلچسپی کی بنا پر شاید انھیں علم ہی نہیں ہو سکا تھا کہ ان سے دو چار کلو میٹر دور ایک پولیس پارٹی "لیکن

بمباری" کے خطرے سے دوچار ہو چکی تھی اور مجرم فرار ہونے میں کامیاب ہو گئے تھے۔

میں لمائنس کے چوراہے سے صدر کے راستے پر گھوم رہا تھا کہ اچانک ایم جنس کے ریسیور پر کال کا اشارہ موصول ہونے لگا۔ وہ سگنل سلطان شاہ سے بھی پوشیدہ نہ رہ سکا۔

مجھے متذبذب پا کر اس نے میری جیب سے ایم جنس نکالنا چاہا لیکن میں نے سختی سے اسے روک دیا۔

اس نے حیرت سے کہا "یہ ارل خان کی کال معلوم ہوتی ہے۔ وہ کوئی اہم بات کرنی چاہ رہا ہوگا۔"

"مجھے بھی معلوم ہے" اس کے اضطراب پر میں نے دانت پیس کر کہا "لیکن یہ یاد رکھو کہ اس وقت ہم مطلوبہ مجرم ہیں۔ اسے بھاری ٹریفک میں ایم جنس استعمال کرنا خطرناک ہو سکتا ہے۔"

"میں پچھلی سیٹ پر لیٹ کر بات کیے لیتا ہوں" اس نے بے دلی سے کہا۔

"تم گدھے ہو۔ بسوں اور رکشا ٹیکسیوں میں سفر کرنے والے کاروں میں اندر تک جھانک سکتے ہیں۔ خدا کا شکر ادا کرو کہ ابھی تک ہمیں کہیں نہیں روکا گیا۔ تلاشی کی نوبت آ جاتی تو ہم ہتھیاروں اور دستی بموں کی موجودگی کا کوئی ہلکا سا جواز بھی پیش نہیں کر سکیں گے۔ جیسے ہی گھر پہنچ کر ارل خان سے رابطہ کر لیا جائے گا۔"

"اس وقت تم بھی کردہ بند شتر مرغوں کی طرح مصلحت کی راہ اختیار کر رہے ہو۔"

میں بڑی استعماروں کے تنزلکات میں اسے غضبیلی نظروں سے گھور کر رہ گیا۔

ہمارا بقیہ سفر تقریباً خاموشی سے طے ہوا۔ میرے ذہن پر اس وقت بس ایک ہی الجھن سوار تھی کہ راس المیزا کے ساتھ ہمارا تصادم جوں جوں طول پکڑ رہا تھا، شہر میں خون ریزیوں میں شدت آتی چلی جا رہی تھی۔ ان دنوں ویسے بھی امن و امان کی صورت حال تسلی بخش نہیں تھی۔ ان بے ہنگم نشان مقابلوں کی آڑ لے کر شہر کے چھوٹے موٹے بدمعاش بھی انتظامیہ کے لیے دشواریاں کھڑی کر سکتے تھے۔ ان واقعات کا جلد از جلد تدارک کیا جانا ناگزیر ہو گیا تھا۔ اس کے لیے ضروری تھا کہ راس المیزا کا قصہ تمام کر دیا جائے یا پھر اسے پاکستان کی سرحدوں سے باہر فرار ہونے پر مجبور کر دیا جائے۔

میں اسی ادھیڑ بن میں الجھا ہوا تھا کہ راس المیزا کے لیے بدترین مصائب پیدا کرنے کا ایک خوش گوار منصوبہ میرے ذہن میں سر ابھارنے لگا۔ اس پر عمل کر کے اس موذی درندے پر بہت آسانی سے عرصۂ حیات تنگ کیا جا سکتا تھا۔ اس منصوبے میں کلیدی اہمیت ان تصاویر کی تھی جو ارل خان کے اسرار نامی مانٹ سے اپنے اسپائی کیمرے سے حاصل کی تھیں۔

ہمارے واپس نہ ہو کر ایم جنس پر کال کے اشارے موصول ہوتے رہے لیکن میں مسلسل انہیں نظر انداز کرتا رہا۔ مجھے اندازہ تھا کہ میری طرف سے جواب نہ ملنے پر ارل خان سخت پریشان ہوگا۔ جواب نہ ملنے سے وہ ایک ہی نتیجہ اخذ کر سکتا تھا کہ میں کسی مصیبت سے دوچار ہو گیا ہوں مگر میں مجبور تھا۔

ہم دونوں گاڑی میں آگے پیچھے سوار تھے لیکن جیسے ہی پارکنگ سوسائٹی کی حدود سے باہر آئے ہی سلطان شاہ پچھلی نشست سے اچک کر میرے برابر والی سیٹ پر آ چکا تھا اور اپنی زبان بند رکھنے کے باوجود وقفے وقفے سے بہت غور سے میرے چہرے کا جائزہ لے رہا تھا۔ راس المیزا کے خلاف ایک شاندار منصوبہ مرتب ہو جانے پر میرے چہرے کے تاثرات میں تبدیلی آئی تو غالباً سلطان شاہ نے وہ تبدیلی بھانپ کر کئی مرتبہ زبان کھولنے کا ارادہ کیا مگر مجھے اپنی طرف متوجہ نہ پا کر خاموش رہنے پر مجبور ہو گیا۔ میری ساری توجہ پر ہجوم سڑکوں پر مرکوز تھی لیکن میں کن انکھیوں سے وہ ساری کیفیات دیکھ کر سلطان شاہ کی پریشانی سے لطف اندوز ہو رہا تھا۔

جب میں گاڑی بند کر کے اترا تو اس سے نہ رہا گیا اور وہ پوچھ ہی بیٹھا "تم راستے بھر کیا منصوبہ بندیاں کرتے آئے ہو؟ تمہارے چہرے سے اولیں دلی خوشی پھوٹی پڑ رہی تھی۔"

"اتنا صبر کیا ہے تو چند منٹ اور انتظار کر لو۔ گھر آ گیا ہے وہاں بیٹھ کر باتیں ہوں گی۔"

ہم دونوں گھر میں داخل ہوئے تو یہ دیکھ کر حیران رہ گئے کہ ارل خان ہم سے پہلے وہاں موجود تھا۔ اس کا چہرہ فق تھا اور آنکھوں میں تشویش کے سائے لرزاں تھے۔ ہمیں دیکھتے ہی وہ اٹھا۔

"میرا دم نکلا ہوا تھا۔ کیا تمہارے ایم جنس کی بیٹریاں جواب دے گئی ہیں؟" اس نے سلطان شاہ کو نیا کیس سے لگاتے ہوئے مجھ سے پوچھا۔

"ایم جنس ٹھیک ٹھاک ہے۔ ہماری بیٹریاں ذرا سی خرابی سے بال بال بچ گئیں" میں نے ہنس کر کہا۔

"پھر تم میری کالز کا جواب کیوں نہیں دے رہے تھے؟ کم از کم دس مرتبہ تمہیں ٹرائی کر چکا ہوں۔"

"مجبوریاں۔ یہ بتاؤ کہ اسٹیشن فور کی کیا خبریں ہیں؟" میں نے پوچھا۔

"پریشانیوں کا سلسلہ چل نکلے تو ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے آسمان ٹوٹ پڑے گا۔۔۔ وہاں کے فون بے جان تھے" اسرار کی طرف سے جواب نہیں مل رہا تھا۔ ہر طرف اندھیرا ہی اندھیرا نظر آ رہا تھا پھر بھلا وقت شروع ہوا تو پتا چلا کہ وہ مسائل اتنے بڑے نہیں تھے۔ اسرار کی چونکا دینے والی کہانی تم سن چکے ہو۔ فوری طور پر دو آدمیوں کو معمولی خراشیں آئی ہیں۔ اپنے زخموں سے

اتنا پینے کی وجہ سے وہ بھیانک نظر آرہے تھے۔ تجربے آرمی کے زخم گہرے ہیں مگر وہ بھی چند روز میں بھر جائیں گے۔ مجھے ان بچوں کی فکر تھی۔ مالی نقصان کی مجھے کبھی پروا نہیں ہوتی۔ البتہ پارکنگ سے فورس کو خاصا مالی نقصان پہنچا ہے۔ چند روز میں اس کا ازالہ کرلیا جائے گا۔"

"شاید اسی لیے تم وہاں سے اتنی جلدی لوٹ آئے؟" سلطان شاہ نے رائے ظاہر کی۔

"وہاں مجھے زیادہ دیر نہیں لگی۔ مجھے اسرار کی زیادہ فکر تھی۔ پیچھے راستے میں مل گیا۔ اس کی کہانی سننے کے بعد میں نے اس کا بیان لے کر اسے اسٹیشن فوراً بھیج دیا۔ میں راستے بھر تم سے بات کرنے کی کوشش کرتا رہا ہوں۔"

"حیرت کی بات ہے کہ تم مہراب گوٹھ سے یہاں پہنچ گئے مگر ہمیں سندھی مسلم ہاؤسنگ سوسائٹی سے یہاں تک آنے میں زیادہ وقت لگا۔" سلطان شاہ نے پلکیں جھپکاتے ہوئے کہا۔

"میں شہر کی کم مصروف سڑکوں پر تیز رفتاری سے سفر کرتا رہا۔ پورے شہر کے گندے ٹریفک سے گزر کر یہاں تک پہنچتے ہو۔ صرف ان ہی دیکھ لو قرنیا تو پہنچا ہی تھا... یہ بتاؤ کہ تم دونوں کیا کر کے آئے۔ رہتا ہے کہ تم راس المیڈا اور اس کے ساتھیوں کے شکار پر نکلے ہوئے تھے۔"

"ارادہ یہی تھا لیکن ستاروں نے یاوری نہیں کی ورنہ آج ان کا قصہ ختم ہو جاتا۔"

میرے جواب پر وردا کے خوب صورت ہونٹوں پر ہلکی سی مسکراہٹ پھیل گئی۔ وہ بولی "مجھے یہ جان کر خوشی ہوئی کہ تم بھی ستاروں وغیرہ میں یقین رکھتے ہو۔ کسی بات میں تو میری ہوئی تو تم روحانی جد ہے۔"

"میں ان خرافات میں یقین نہیں رکھتا۔ بس محاورے کی بات تھی جو کہہ ڈالی۔"

"بس!" اول خان ہاتھ اٹھا کے بولا "آپس کی بحث میں الجھنے کے بجائے اپنی کہانی شروع کرو۔"

"مجھے صرف ایک بات بتا دو!" میں نے خوشامدانہ لہجے میں کہا۔ "اسرار کی بنائی ہوئی تصاویر کہاں ہیں؟"

"وہ میں لے آیا ہوں مگر پہلے تمہاری کہانی......" وہ معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔

میرے لیے اتنا ہی کافی تھا کہ اول خان وہ تصاویر اپنے ساتھ لے آیا تھا۔ میں نے ذرا ان جذبات سے گریز کرتے ہوئے ان ہیں کو وہ تمام واقعات بلا کم و کاست سنا دیے جو سندھی مسلم ہاؤسنگ سوسائٹی میں ہمارے ساتھ پیش آئے تھے۔ میری کہانی زیادہ طویل نہیں تھی۔ میرے خاموش ہوتے ہی سوالات کا سلسلہ ... محولہ واقعات اس قدر واضح سمتوں کی نشان دہی کر رہے تھے جو کسی منٹ میں ان تینوں کے سوالات کا ذخیرہ جواب دے

کہا۔

"اور اب وہ تصاویر!" کمرے میں خاموشی ہوتے ہی میں نے اپنا مطالبہ پیش کر دیا۔

اول خان کے اشارے پر وردا نے کشن کے نیچے سے تصاویر کا لفافہ نکال کر میری طرف بڑھا دیا۔

"اسرار کا اسپائی کیمرا بہت حساس اور جدید ترین ہے۔" اول خان مدافعانہ لہجے میں بولنے لگا "اس نے ان لوگوں کے جتنے بھی فریم لیے تھے لیکن کھڑکی کی جھری ناکافی تھی۔ جتنی تصویروں میں کسی کا بھی مکمل چہرہ نہیں آسکا۔ بس راس المیڈا کی تصویر مکمل ہے مگر اس کا فوکس بگڑا ہوا ہے۔"

میں پوسٹ کارڈ سائز کی رنگین تصاویر کو غور سے دیکھ رہا تھا۔ پہلی تصویر پر نظر پڑتے ہی مجھے اندازہ ہو گیا کہ پردوں کی درمیانی جھری تصویر کشی کے لیے ناکافی تھی۔ ہر زاویے سے صرف وہی کچھ قلم بند کیا جا سکتا تھا جو جھری میں سے نظر آ سکتا تھا۔ بقیہ تفصیلات دائیں بائیں موجود پردوں کے پیچھے چھپ گئی تھیں۔

ساکا میرے لیے اجنبی نہیں تھا۔ میں نے اس کی ادھوری تصویروں میں بھی اسے پہچان لیا۔ ویسے بھی تین سفید فاموں میں وہ واحد تندی جلد والا تھا۔ رنگت کی بنا پر اس کی شناخت دشوار نہیں تھی۔

پھر مجھے اس چہرے کا ایک حصہ نظر آیا جو مجھے سندھی مسلم سوسائٹی کے مکان میں بے جان نظر آیا تھا۔ اول خان نے بتایا کہ اسرار نے اس کا نام ہارون بتایا تھا۔ اس کی زبان سے وہ انکشاف سن کر مجھے راس المیڈا کی بربریت میں کوئی شبہ نہیں رہا۔ ہارون اسے اس قدر عزیز تھا کہ وہ بوب رینڈل اور وردا ورد کو قتل کر کے اسے فریڈم لاج سے اپنے ساتھ نکال لے گیا تھا۔ وہ ہارون کے لیے راس المیڈا کی محبت کا ایک رخ تھا۔ جب اسی ہارون نے راس المیڈا کی افتاد طبع کے خلاف کوئی بات کی تو اس نے بلا تامل ہارون کی پیشانی میں دہکتا ہوا سیسہ اتار دیا۔ وہ اپنے گستاخ غلاموں کے لیے راس المیڈا کی نفرت کی دوسری انتہا تھی۔ اپنے ان متضاد رویوں کی وجہ سے وہ نارمل نظر نہیں آتا تھا۔

اس کی تصویر خوش قسمتی سے مکمل تھی۔ شاید اسرار نے اپنی ساری توجہ اسی کو فوکس کرنے پر مرکوز رکھی تھی۔ جوں ہی اس کا پورا چہرہ کیمرے کی گرفت میں آیا اسرار نے بٹن دبا دیا۔ وہ تصویر بہت واضح نہیں تھی، تھوڑی سی دھندلی تھی۔

آگے کی طرف قدرے مڑے ہوئے کانوں، چوڑے جبڑوں، تنگ پیشانی، سرد آنکھوں اور سیدھی لکیر کی طرح کھنچے ہوئے سفاکانہ ہونٹوں سے راس المیڈا بالکل ویسا ہی نظر آیا تھا جیسا وہ تھا۔ اس کے ہاتھ میں وہسکی کا گلاس تھا اور اس کی نظریں اپنے گلاس پر جمی ہوئی تھیں۔

وہ راس المیڈا کی واحد مکمل تصویر تھی۔ دوسری تصاویر میں

اس کے چہرے کے بعض حصے موجود تھے۔ مکمل تصویر دیکھ لینے کے بعد ان جزوی خدوخال کو آسانی سے پہچانا جاسکتا تھا۔

سلطان شاہ میرے بدن سے چپک کر ان تصاویر پر جھکا ہوا تھا۔ میں کئی سیکنڈ تک اپنے اس خون آشام حریف کی تصویر دیکھتا رہا پھر میں نے وہ پورا پلندہ سلطان شاہ کو تھما دیا۔

"مجھے اسرار سے پوچھنا یاد نہیں رہا...... جب اس نے اپنے کانوں سے ان لڑکوں کے نام سنے تھے تو ان کی دوسری گفتگو بھی سنی ہوگی۔ وہ وہاں جمع ہو کر کس موضوع پر باتیں کررہے تھے؟" میں نے اول خان سے پوچھا۔

"وہ سب تجی مراد کے خلاف اپنے دل کا غبار نکال رہے تھے۔" اول خان نے جواب دیا "ان کی گفتگو میں اس غدار کے لیے برے القاب اور گالیوں کے سوا کچھ نہیں تھا۔ وہ ایک طرح سے تجی مراد کی ہلاکت کا جشن تھا۔"

"ہاں" اس کی کیا خیر خبر ہے؟" میں نے چونک کر تجی مراد کے بارے میں پوچھا۔

"کچھ پتا نہیں۔" اول خان اپنے شانے اچکا کے بولا "اسٹیشن فور کے فون ناکارہ ہونے کی وجہ سے میرا کسی سے رابطہ نہیں ہوسکا۔ چند گھنٹوں میں وہاں کی لائنیں بحال ہوسکیں گی۔ ابھی فون کرکے معلوم کرتا ہوں۔"

"ہوسکے تو یہ بھی معلوم کرو کہ سندھی مسلم ہاؤسنگ سوسائٹی کے مکان پر رونما ہونے والے واقعات اور ہارون کی لاش کے بارے میں کیا سوچا جارہا ہے۔ ان حوالوں سے میں ایک نئی بساط بچھانے کا ارادہ رکھتا ہوں۔"

اول خان فون پر نمبر ملانے میں مصروف ہوگیا۔ سلطان شاہ میرے سر ہوگیا "ہم گھر پہنچ چکے ہیں۔ اب بتاؤ کہ تم راستے بھر کیا سوچ سوچ کر دل ہی دل میں خوش ہورہے تھے؟"

"اول خان فون سے فارغ ہوجائے تو اس بارے میں بات کریں گے۔"

"تم ایک ہی بات سوچ کر خوش ہوسکتے ہو کہ میں عنقریب تمہارا پیچھا چھوڑنے والی ہوں۔" دریا استہزائیہ لہجے میں بیچ میں بول پڑی۔

"دریا! میں تم سے دست بستہ التجا کررہا ہوں کہ فضا کو اتنا مکدر نہ کرو کہ تمہاری روانگی تک ہم سب کے دلوں میں ایک دوسرے کے لیے نفرتوں کی غبار پڑ جائے۔" میں نے اسے گھور کر خشک لہجے میں کہا۔

اول خان شاید نمبر ملا کر دوسری طرف سے ریسیور اٹھائے جانے کا انتظار کررہا تھا۔ اس نے جھنجلا کر اپنا ریسیور کریڈل پر رکھ دیا اور کہنے لگا "پہلے تم لوگ اپنے جھگڑوں سے نمٹ لو، میں بعد میں فون کرلوں گا۔"

"آؤ ہم سب کمرے میں چلتے ہیں۔" دریا نے غزالہ کا ہاتھ تھام کر اپنی جگہ چھوڑتے ہوئے مجھ سے کہا "اول خان کو سکون سے فون پر بات کرنے دو۔ ہماری باتوں کی وجہ سے اس کا دھیان بٹ رہا ہوگا۔"

سلطان شاہ نے فوراً دریا کی تقلید کی تھی۔ غزالہ کے ہونٹوں پر میٹھی میٹھی مسکان کھیل گئی تھی۔ وہ بہت دلچسپی سے میری طرف دیکھ رہی تھی۔ دوسری طرف دریا کی سلگا دینے والی نظریں بھی میرے چہرے پر مرکوز تھیں۔ میں بے بسی سے مسکراتا ہوا اپنی جگہ سے اٹھ گیا۔ دریا ذرا ذرا سی باتوں میں مجھ سے ان پچھلے دنوں کا خراج وصول کرنے کی خواہاں نظر آرہی تھی جو ہم نے ساتھ رہ کر بڑی آسودگی سے گزارے تھے۔

اس نے مجھے کبھی بھی کوئی ناشائستہ دھمکی نہیں دی تھی لیکن مجھے اس کی آنکھوں میں یہ تحریر ہر وقت بہت واضح نظر آتی تھی کہ میں نے اس کا دل توڑا یا اس کی بات نہ مانی تو وہ کسی نہ کسی طرح غزالہ کو ان خوش گوار ملاقاتوں کا احوال سنا دے گی جن کی یادیں میرے اور اس کے دلوں میں دفن تھیں۔

اول خان نے ہمارے قافلے کو روکنے کی کوئی کوشش نہیں کی۔ کسی بت کی طرح اپنی ٹھوڑی ہتھیلی پر ٹکائے ہمیں ڈرائنگ روم سے رخصت ہوتے دیکھتا رہا۔ اس وقت اس کی آنکھوں میں اس کی پیشہ ورانہ لاتعلقی ابھر آئی تھی۔ ایسے لمحات میں وہ اخلاق اور مروت کو بھول کر صرف ڈسپلن کا پابند ہو جاتا تھا۔

دریا غزالہ کو لے کر اپنی خواب گاہ کی طرف چل دی تھی۔ مجھے بھی مجبوراً ادھر کا ہی رخ کرنا پڑا۔ اس روز موسم خاصا اچھا تھا لیکن بند دروازہ کھلتے ہی اندر سے ٹھنڈی ہوا کے جھونکے سے اندازہ ہوا کہ دریا کے کمرے کا ائرکنڈیشنر پورے زور شور سے کام کررہا تھا۔

"آبی جانور کو خشکی پر چھوڑ کر مرغ مسلّم کھلایا جائے تو وہ زندہ نہیں رہتا۔" میں نے سلطان شاہ کو ٹہوکا مار کر کہا۔

وہ لمحے بھر کے لیے بوکھلایا مگر سنبھال لے کر فوراً ہی پورے زور شور سے میری ہاں میں ہاں ملانے لگا۔

"وہ کون سے آبی جانور ہیں جو مرغ مسلّم کھاتے ہیں؟" دریا نے مڑ کر آنکھیں نکالیں۔

"اصل اہمیت آبی جانور کو خشکی پر لانے کی ہے۔ مرغ مسلّم بلاوجہ مارا جاتا ہے۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔

"اس کمرے میں آئے ہو تو اب ایسی بے سروپا باتیں کرو گے؟" وہ غرا کے بولی۔

"مجبوری ہے۔ یہاں کا موسم ہی کچھ ایسا ہورہا ہے۔" میں نے اس کی برہمی کو ذرا بھی اہمیت نہیں دی۔

"اس کمرے کے موسم میں کون سے کیڑے نکل آئے؟ تمہارے دماغ پر اثر انداز ہورہے ہیں۔"

"برفانی ریچھ استوائی جنگلات میں بلک بلک کر مرجاتا ہے۔"

...نے کی باتیں ہوئی ہیں۔ تم نے اپنے کمرے کو اچھا خاصا تہ خانہ بنایا ہوا ہے۔ میں تھوڑی دیر یہاں بیٹھا تو مجھے سرسام ہونے لگے گا۔"

"میں ائرکنڈیشنر بند کر دوں گی لیکن تم کو یہاں سے بھاگنے نہیں دوں گی۔"

"تم بھی رہنے دو۔" اسے سوئچ بورڈ کی طرف بڑھتا دیکھ کر میں نے فوراً ہی کہا "سرسام شروع ہوتے ہی میں تمہیں بتا دوں گا۔ یہ بتاؤ کہ تم ہمیں گھیر کر یہاں کیوں لائی ہو؟"

"تمہیں ارل خان دستیاب ہو رہا تھا۔ اب تم یہ بتاؤ گے کہ سلطان شاہ سے کیا بات چھپا رہے ہو؟"

"جو تم بتا ہی چکی ہو۔" میں نے اسے سلگانے کے لیے دانستہ بیہودہ جواب دیا۔

"ڈریا سے زیادہ میں بے چین ہوں۔ مجھے یقین ہے کہ تم کوئی پلان طے کر چکے ہو۔" سلطان شاہ نے کہا۔

"چند منٹ بعد ارل خان آئے گا تو پوری کہانی پھر سے سنانی پڑے گی۔" میں نے ان دونوں کے سامنے ہتھیار ڈالتے ہوئے بتایا۔ "میرے منصوبے کی کامیابی کے لیے ارل خان کا تعاون ضروری ہے۔"

"تفصیل بعد میں بتا دینا۔ سرسری خاکہ تو پتا چلے!" ڈریا جھنجھلا کر بولی۔

"میں راس المیڈا کی تصویر کے ساتھ کسی اخبار میں ایک فیچر چھپوانے کا ارادہ رکھتا ہوں۔"

"آپ کیوں ان دونوں کو غصہ دلانے پر تلے ہوئے ہیں؟" غزالہ نے تلملاتے ہوئے کہا۔

"تصویر!" ڈریا نے ہاتھ اٹھا کر غزالہ سے کہا۔ اس کی آنکھوں میں یکایک غیر معمولی چمک پیدا ہو گئی تھی۔ وہ کہہ رہی تھی "میرا خیال ہے کہ میں مرزا جی کی بات سمجھ گئی ہوں۔ یہ پھر بہت دور کی کوڑی لائے ہیں۔"

"میری قریب کی نظر کمزور ہوتی جا رہی ہے" میں دور کی کوڑی لاؤں گا؟"

"تم مت...... ابھی تک وہ آزادی سے ہر طرف دندناتا پھر رہا ہے کیونکہ اس کی کوئی شناخت نہیں ہے۔ لوگ اس سے مل کر بھی اسے پہچاننے سے قاصر رہتے ہیں۔ تصویر چھپنے کے بعد وہ اپنی ذات کے حصار میں گھر کر رہ جائے گا۔ جدھر جائے گا اس کے ساتھ ساتھ دشمن بھی اسے پہچان لیں گے اور یوں اس کی شکست ہو گی۔"

میں حیرت سے ڈریا کا منہ تکنے لگا۔ غزالہ کی ستائشی نظریں بھی اس کے چہرے پر مرکوز تھیں۔

ڈریا کی اس خوبی نے برسوں سے مجھے اس کا گرویدہ بنایا ہوا تھا۔ وہ حسین ہونے کے ساتھ ہی بلا کی ذہین بھی تھی اور ذرا سا اشارہ پاتے ہی ہر بات کی تہ تک پہنچ جانے کی بے پناہ فطری صلاحیت رکھتی تھی۔

"اگر تم میرے منصوبے کی افادیت کی قائل ہو چکی ہو تو اس پر مزید دماغ کھپانا بے سود ہے۔ اب تم ہی ارل خان کو پوری بات سمجھا دینا۔ وہ اب بھی تمہاری بات بہت توجہ سے سنتا ہے۔"

"اب بھی سے کیا مطلب ہے تمہارا؟ اب کیا میرے سر پر سینگ نکل آئے ہیں؟"

"سینگ نکل آئیں تو انہیں کاٹ کر سانڈ بھی بچھڑوں میں شامل ہو جاتے ہیں۔ تمہارا مرض لاعلاج ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے دنیا کی کوئی طاقت تمہیں احمقانہ سوالوں سے نہیں روک سکتی۔"

اسی وقت دروازے پر ہلکی سی دستک ہوئی اور پھر ارل خان دروازہ کھول کر اندر آ گیا۔

اسے اندازہ نہیں ہو سکا کہ اس وقت بند کمرے کا اجلاس کس منزل پر پہنچا ہوا تھا۔ ہم چاروں عارضی طور پر خاموش ہو کر اس کی طرف متوجہ ہوئے اور اس نے ایک گہرا سانس لے کر اپنی بات شروع کر دی "جمی مرار کی موت کی تصدیق ہو چکی ہے۔ دھماکے میں چیتھڑے اڑ جانے کے باوجود اس کی لاش شناخت کر لی گئی ہے۔"

وہ ایک مثبت خبر تھی۔ ایک ایک کر کے ہمارے حریف رفتہ رفتہ مارے جا رہے تھے۔ اس بار کمال یہ تھا کہ یہ کار خیر ہمارے بجائے راس المیڈا اپنے ہاتھوں سے انجام دے رہا تھا اور اسی کو اپنی فتح سمجھ رہا تھا۔

"ڈورساوران کی لاش کے بارے میں کیا سوچا جا رہا ہے؟" چند ثانیوں بعد میں نے پوچھا۔

"سب کی شکلیں لاپتہ ہیں۔ لاش پولیس کی تحویل میں ہے لیکن ابھی تک کوئی کہانی نہیں بن سکی۔ پولیس والے دھماکوں کے بموں کے استعمال کی کہانی سنا رہے ہیں لیکن دھماکے اتنے ہلکے تھے کہ قرب و جوار میں رہنے والوں نے بھی نہیں سنے۔ اعلیٰ حکام اس پورے واقعے کو شک و شبہے کی نظروں سے دیکھ رہے ہیں۔"

"یعنی انہیں اپنے موبائل اسکواڈ کے بتائے ہوئے واقعات پر یقین نہیں ہے؟" میں نے پوچھا۔

"بہ ظاہر یہی معلوم ہو رہا ہے۔ غیر ملکیوں کی لاشوں کی بڑھتی ہوئی تعداد نے سب کو پاگل کر رکھا ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ میرے منصوبے کے لیے فضا خود بہ خود سازگار ہوتی جا رہی ہے۔"

"تمہارا کیا منصوبہ ہے؟ وہی جس کے بارے میں سلطان شاہ کچھ کہہ رہا تھا۔"

"اس پر ڈریا خانم روشنی ڈالیں گی۔" میں نے ارل خان کو جواب دے کر سگریٹ نکال لی۔

ویرا نے پورے اہتمام سے اول خان کو میری تجویز سے آگاہ کرنا شروع کر دیا۔ اس کے الفاظ کم و بیش وہی تھے جو چند منٹ پہلے استعمال کر چکی تھی۔ اول خان پورے دھیان سے اس کی بات سن رہا تھا۔

"یہ سب تم ٹھیک کہہ رہی ہو لیکن یہ فیچر کس اخبار میں چھپے گا؟" اس کی بات مکمل ہونے پر اول خان نے اس سے سوال کیا اور وہ بوکھلا کر میرا منہ دیکھنے لگی۔

"اب مجھ سے کوئی امید نہ رکھو۔ تم بہت عقل مند ہو۔ سب کچھ سمجھ گئی تھیں اس لیے اب تم ہی اول خان کے سوالوں کے جواب دو۔ میں تمہاری کوئی مدد نہیں کرسکوں گا۔ میں اس وقت سگریٹ سے لطف اندوز ہو رہا ہوں۔ میرے اس مشغلے میں خلل مت ڈالو۔" میں نے قدرے بے رخی سے کہا۔

"جو حقائق ہیں؟ ان ہی کو لے کر بہت کچھ لکھا جا سکتا ہے۔" چند ثانیوں بعد وہ بولی۔

"ان کو ثابت کون کرے گا۔ اخبار والے بہت کائیاں ہوتے ہیں اور ہم لوگ تو ویسے بھی اخبار والوں سے بہت دور بلکہ الگ تھلگ رہتے ہیں۔ انہیں ذرا سا اشارہ مل جائے تو وہ راس المیڈا کو بھول کر اینٹیل ٹاسک فورس ہی کے پیچھے لگ جائیں گے۔" اول خان کے اعتراضات خاصے وزنی تھے۔

"اخبارات میں لکھنے کے لیے کچھ ثابت کرنا ضروری نہیں ہوتا۔ اصل بات یہ ہے کہ پریس سے تمہارے مراسم ہی نہیں ہیں۔ اخبار والوں سے دوستی ہو تو وہ خود ہی رائی کا پہاڑ بنا لیتے ہیں۔"

"ہماری براہ راست دوستی ہونے یا نہ ہونے سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔" اول خان چڑ کر بولا "میں کوشش کروں تو انٹر سروسز پبلک ریلیشنز میں میری کوئی نہ کوئی جان پہچان نکل آئے گی۔ وہ لوگ پریس میں بڑا اثر و رسوخ رکھتے ہیں لیکن ان کی حمایت حاصل کرنے کے لیے کہانی میں جان ہونی چاہیے۔"

"میجر غوث بہت سے واقعات کا گواہ ہے۔ وہ تمہاری کہانی کی تائید کرے گا۔"

"وہ واقعات کا گواہ ہو سکتا ہے لیکن ان میں راس المیڈا کے ملوث ہونے کے بارے میں وہی کچھ جانتا ہے جو ہم اسے بتاتے رہے ہیں۔ وہ تو یہ بھی نہیں بتا سکے گا کہ راس المیڈا کی تصویر اصلی ہے یا نقلی۔ سب سے اہم بات یہ ہے کہ راس المیڈا اس وقت راولی آرک کے سفارتی روپ میں یہاں آیا ہوا ہے۔ اس کی تصویر کسی اور حوالے سے چھاپنا آسان کام نہیں ہے۔ ہمارے دوستوں کی تیوریوں پر بل آ جائیں گے اور ان کا لب و لہجہ تلخ ہو جائے گا۔ ان تمام پہلوؤں پر غور کیے بغیر کوئی قدم نہیں اٹھایا جا سکتا۔"

ویرا مجھ سے مخاطب ہو کر کھسیانی ہوئی ہنسی کے ساتھ بولی۔ "اول خان نے میری تجاویز کا تو بے رحمانہ پوسٹ مارٹم کر ڈالا مگر میرا دل کہہ رہا ہے کہ تمہاری تجویز قابل عمل ہے۔ میں کہیں بھٹک رہی ہوں۔ اب تم ہی اول خان کو سمجھاؤ کہ تمہارے ذہن میں اس منصوبے کا کیا خاکہ ہے۔"

"تم اپنے قدموں پر ظلم کر رہے ہو۔" میں نے اول خان سے کہا "اسرار نے راس المیڈا کی تصاویر لے کر ایسا کام کیا ہے کہ اسے جو بھی انعام دیا جائے وہ کم ہو گا اور تم اسے اینٹیل فورس سے شہر تک موٹر سائیکل پر دوڑ لگوا رہے ہو۔"

"واقعی۔" سلطان شاہ بے ساختہ بول پڑا "اس نے [illegible] غیر ملکی دشمنوں کے خلاف لڑتے ہوئے جس دلیری سے یہ کام کیا ہے اس پر اسے نشانِ حیدر ضرور ملنا چاہیے۔"

اول خان یوں ہنس پڑا جیسے اس نے کوئی احمقانہ بات کہہ ڈالی ہو اور سمجھاتے ہوئے بولا "جو بات معلوم نہ ہو اس پر زبان نہیں کھولا کرتے۔ اعزازات ملک و قوم کے جذبۂ تشکر کے سوا کچھ بھی نہیں ہوتے۔ نشانِ حیدر زندہ سورماؤں کو نہیں دیا جاتا۔ یہ ان شہیدوں کے لیے مختص ہے جو ملک و قوم کے دفاع میں ناقابلِ فراموش کارنامے سرانجام دیتے ہوئے اپنی جانوں پر کھیل کر ہمیشہ کے لیے امر ہو جاتے ہیں۔"

"لیکن کیوں؟ شجاعت کا یہ اعزاز کسی زندہ انسان کو کیوں نہیں دیا جا سکتا؟"

"اس اعزاز کو ملک کا سالارِ اعظم بھی اپنا سلام پیش کرتا ہے۔" اول خان سنجیدگی سے بولا "فوج کے مراتب اور ڈسپلن میں اس بات کی کوئی گنجائش نہیں ہوتی کہ بڑا افسر اپنے چھوٹوں کو باضابطہ سلامی دے۔ وار، شجاعت رکھنے والے غازیوں کے لیے دوسرے اعزازات موجود ہیں۔ انہیں نشانِ حیدر دیا گیا تو ڈسپلن کا کیا بنے گا؟"

بات سلطان شاہ کی سمجھ میں آ گئی اور وہ تفہیمی انداز میں سر ہلانے لگا۔

"تمہاری بات ادھوری رہ گئی۔ تم کیا ثابت کرنا چاہ رہے تھے؟" اول خان نے مجھے ٹوکا۔

"اسرار کی لی ہوئی تصاویر میں راس المیڈا کی ایک تصویر کے علاوہ ایسی تصاویر بھی ہیں جن میں مارون اور راس المیڈا کے چہروں کے کچھ حصے دیکھے جا سکتے ہیں اور ایسی ہی تصویریں کہانی کی بنیاد بنیں گی۔ متوفی اپنی موت سے قبل اس مکان میں امریکا کے رسوائے زمانہ صیہونی دہشت گرد راس المیڈا کے ساتھ بے تکلفی کر رہا تھا پھر راس المیڈا نے اسے ہلاک کر دیا۔ میجر غوث کی تحویل میں موجود چند قیدی یہ تصدیق کر سکتے ہیں کہ راس المیڈا ہی چیف بن کر فریڈم لاج میں رہنے والوں پر حکمرانی کر رہا تھا۔ پورا فیچر تحقیق سے ان ہی واقعات تک محدود رہے گا۔ کیمپ یا دوسری سرگرمیوں کا کوئی ذکر نہیں ہو گا۔ تم یقین کرو کہ اس فیچر کی اشاعت

کے بعد راس الیبڈا اپنی سفارتی حیثیت کہیں استعمال نہیں کر سکے گا۔ وہ جہاں جائے گا، پہچان لیا جائے گا۔"

"یہ بات بن سکتی ہے۔" اول خان نے اعتراف کیا "مگر یہ فیچر تیار کر سکتے ہو۔"

میں بے اختیاری سے ہنس پڑا "خدا کا خوف کرو۔ میں نے آج تک کوئی لفظ تک نہیں لکھا ہے۔ میں مر کر بھی فیچر نگار نہیں بن سکوں گا۔ یہ کام تمہارے انٹر سروسز پبلک ریلیشنز والے ہی کسی سے کروا لیں گے۔"

"فیچر کوئی بھی لکھ لے گا۔ نکات تم کو بتانے پڑیں گے۔ مجھے بہت زیادہ زبانی بریفنگ دینا پڑی تو میں بھٹک کر دوسرے واقعات کا ذکر بھی شامل کر لوں گا۔ یہ کام تم اسی وقت کر ڈالو۔" اول خان بولا۔

اس منصوبے کا کلیدی نکتہ یہ تھا کہ پاکستان میں موجود ہر امریکن اہل کار کے ذہن میں یہ بات بٹھا دی جائے کہ راس الیبڈا صرف اپنا ہمدرد تھا۔ دوسرے اس کے لیے محض چارے کا کام کرتے تھے۔ وہ بے رحمی سے اپنے ساتھ کام کرنے والے امریکیوں کو موت کے گھاٹ اتار رہا تھا۔ راس الیبڈا پر سیکڑوں پاکستانیوں کے قتل کا الزام عائد کر کے بھی امریکیوں کے دل میں اس کے خلاف نفرت پیدا نہیں کی جا سکتی تھی۔ دوسری طرف صرف ماروان کے قتل کی فرد جرم پڑھ کر ہر امریکن اس کی طرف سے خوف اور نفرت کا شکار ہو سکتا تھا۔ چند روز بعد اس پر بوب کرمز اور رینڈل کے قتل کا الزام بھی عائد کیا جا سکتا تھا۔

اس حکمت عملی کے تحت راس نے قریبی ساتھیوں کی ہمدردیاں کھو کر بالکل تنہا رہ جانا تھا۔ اپنی تصویر کی تشہیر کے بعد وہ رازداری ترک کر کے بھی منظر عام پر نہیں آ سکتا تھا۔ نتیجے میں اس کے لیے یہی انجام پنہاں ہوتا کہ وہ اب صرف نام سے نہیں، اپنے چہرے سے بھی پہچان لیا جائے گا اور سامنے آتے ہی مار ڈالا جائے گا۔

"سب کچھ اسی طرح ہوا تو اس کے لیے پاکستان کی زمین تنگ ہو جائے گی اور وہ چوری چھپے یہاں سے فرار ہونے کی کوششوں میں مصروف ہو جائے گا۔" مزید تبادلۂ خیال کے بعد رمزا نے اپنا نظریہ پیش کیا۔

"اس کی کوششوں کو ناکام بنانا ہمارا کام ہوگا۔" میں نے کہا "وہ یہاں سے نکل جانے میں کامیاب ہو گیا تو نیویارک کے کسی بھی ہوائی اڈے پر تم اس کا استقبال کرو گی۔ ایک بار اس کے اعصاب بکھر گئے تو وہ ہم سے کہیں بھی مقابلہ کرنے کی جرأت نہیں کر سکے گا۔"

"تم اسی وقت اول خان کے ساتھ بیٹھ جاؤ۔ یہ کام جلد از جلد ہو جانا چاہیے۔ میں ائرکنڈیشنڈ کا فور سو اسٹیٹ لو کے تم دونوں کے لیے یہ کمرا خالی کیے دیتی ہوں۔ آج کی رات فوزالہ کے ساتھ گزار لوں گی۔"

"تم جاؤ۔ تنگی میں کمی بیشی ہم خود کر لیں گے۔" میں نے اس کی

دو یک لخت سنجیدہ ہو گیا "اب میں اس کہانی کی نزاکتوں اور دلچسپیوں کے مسائل میں الجھ جاؤں گا۔ ریما کے کام کے لیے مجھے فرصت نہیں مل سکے گی۔ اس کے پاسپورٹ پر اندراج اور سیٹ کی بکنگ کا کام تم کرا لو۔"

"اگر یہ کام اسی قدر آسانی سے ہو سکتے ہیں تو مجھے کیا عذر ہو سکتا ہے۔"

"میں کسی بھی وقت کرنل رحمٰن کو فون کر دوں گا۔ نو بجے کے بعد ایئرپورٹ سیکیورٹی فورس کے دفتر میں پہنچ کر اس سے مل لینا۔ وہ بیٹھے بیٹھے پاسپورٹ والا کام کرا دے گا۔ اس کے بعد سیٹ بک کرائی جا سکتی ہے۔"

"اب تم اس طرف سے بے فکر ہو جاؤ۔ میں کرنل رحمٰن سے مل لوں گا۔"

ہم تینوں نے ایک ساتھ ناشتا کیا۔ ناشتے کے دوران افضل خان نے ایک لاکھ کے نوٹوں کی گڈی واپس کرنے کے ساتھ اپنا اپ‌ٹس میرے ہی پاس چھوڑ دیا۔ اپنے لیے وہ اسرار والا اپ‌ٹس لے چکا تھا۔ اس نے اسٹیشن فور کی پوری طرح بحالی تک کے لیے یہ عارضی بندوبست کیا تھا تاکہ ہم دونوں ہر وقت ایک دوسرے کے رابطے میں رہ سکیں۔

اسٹیشن فور کا ذکر آنے پر غزالہ نے اسے یاد دلایا کہ ٹیلی فون والے پچھلی شام ہی کو وہاں پہنچ گئے تھے۔ افضل خان کا اندازہ تھا کہ چند گھنٹوں میں فون بحال ہو جائیں گے۔ اس نے مشورہ دیا کہ افضل خان جانے سے پہلے نمبر ملا کر دیکھ لے کہ فون ٹھیک ہو چکے ہیں یا بدستور خراب ہیں۔

ناشتے سے فارغ ہو کر افضل خان نے اسٹیشن فور کا نمبر ملایا تو اس کا چہرہ کھل اٹھا۔ اسے پہلی ہی گھنٹی پر وہاں سے جواب مل گیا تھا۔ وہ کچھ دیر تک فون پر مصروف رہا پھر فلیٹ سے روانہ ہو گیا۔

○☆○

راس المیڈا کو ہر طرف سے گھیرنے کی کارروائی کی داغ بیل ڈالی جا چکی تھی۔ میں نے اپنے حصے کا کام کر لیا تھا۔ باقی ذمے داری افضل خان کی تھی۔ اس طرف سے بے فکری ہو جانے کے بعد میرے سر پر صرف دو بوجھ باقی رہ گئے تھے۔ پہلا کام ریما کے پاسپورٹ اور ٹکٹ کا تھا جس کے لیے میں اس وقت ایئرپورٹ کی طرف جا رہا تھا۔ اس کے بعد مجھے پوری طرح ساکا کی تلاش میں مصروف ہو جانا تھا۔

سندھی مسلم ہاؤسنگ سوسائٹی کے مکان سے ساکا کے ہوا بنے ماردن کی لاش ملنے سے یہ ثابت ہو گیا تھا کہ کھیل کے اس مرحلے تک راس المیڈا نے ماردن کو اپنے عتاب کا نشانہ بنا کر ساکا کو زندہ رکھا ہوا تھا۔ اس سے ایک ہی نتیجہ اخذ کیا جا سکتا تھا کہ امریکا اور پاکستان کے ان دو بڑے مجرموں کے درمیان باہمی تعاون کا کوئی اہم معاہدہ ہو چکا تھا اور وہ ان دونوں ایک دوسرے کے ساتھ رواداری کے اصولوں پر کاربند تھے۔

میں اپنی دھن میں مگن سڑک کی درمیانی قطار میں گاڑی چلا رہا تھا۔ دائیں قطار میں آگے پیچھے بہت سی تیز رفتار گاڑیاں گزر رہی تھیں۔ میں نے ان میں سے کسی پر دھیان رکھنے کی ضرورت محسوس نہیں کی لیکن جب عقب نما آئینے میں مجھے دو ایسی گاڑیاں نظر آئیں جو سڑک پر انتہائی دائیں طرف رواں تیز رفتار ٹریفک سے بھی آگے نکلنے کے لیے بار بار قطار بدل رہی تھیں تو میں ان میں دلچسپی لینے پر مجبور ہو گیا۔

ان میں سے اگلی گاڑی کا رنگ سیاہ تھا۔ دوسری سرخ بی ایم ڈبلیو تھی۔ ان دونوں گاڑیوں پر عام نمبر پلیٹیں تھیں اور وہ یوں ایک دوسرے کے پیچھے لگی ہوئی تھیں جیسے ان میں تیز رفتاری کا مقابلہ ہو رہا ہو۔

ذرا سی دیر میں وہ دونوں گاڑیاں درمیانی قطار میں دوسروں کو دباتی ہوئی میرے پیچھے آ گئیں۔ سیاہ کار والے نے ہارن بجا کر مجھے اپنی قطار سے مزید بائیں طرف دھکیلنا چاہا لیکن میں نے سنی ان سنی کر دی پھر اچانک ہی دونوں گاڑیاں فورے ترچھی ہو کر میرے بائیں پہلو پر آئیں اور وہاں سے آگے نکل گئیں۔

اس وقت تک میری پوری توجہ ان گاڑیوں پر مرکوز ہو چکی تھی۔ شاید اس کا ایک لاشعوری سبب یہ بھی تھا کہ پچھلے روز راس المیڈا نے نجی مراد کے مکان پر حملے میں سیاہ کار ہی استعمال کی تھی۔

سیاہ کار میں ڈرائیور کے علاوہ دو افراد سوار تھے۔ اپنی جسامت اور لباس سے وہ محافظ معلوم ہو رہے تھے لیکن پچھلی کار میں ڈرائیور کے پیچھے صرف ایک سفید فام سوار تھا جس کی آنکھوں پر تاریک شیشوں کی عینک بھی ہوئی تھی۔ میں اس کی بس ایک ہی جھلک دیکھ سکا اور میرے بدن میں سنسنی کی لہر دوڑ گئی۔

میں نے سرخ بی ایم ڈبلیو میں جو کچھ دیکھا تھا وہ میرے لیے بڑی حد تک ناقابلِ یقین تھا۔ وہ سو فیصد بھی لانچ کا بدترین حریف اور میرے لہو کا پیاسا راس المیڈا تھا جو نہایت اطمینان سے پچھلی نشست میں دھنسا بیٹھا تھا۔ اس کی صورت بالکل ویسی ہی تھی جو میں اسرار کی لی ہوئی تصویر میں دیکھ چکا تھا۔

اگر وہ راس المیڈا ہی تھا تو سیاہ کار میں بیٹھے اس کے محافظ یا سفارتی ملازمین تھے جو اس کے لیے راستہ بنا رہے تھے۔ وہ راستہ سیدھا ایئرپورٹ کی طرف جاتا تھا۔ اس سے آگے شہر کی مضافاتی بستیاں اور دیہی علاقے شروع ہو جاتے تھے۔

یہ سوچا بھی نہیں جا سکتا تھا کہ راس المیڈا ان مضافاتی بستیوں یا دیہی علاقوں کی طرف جا رہا ہو گا۔ وہ واضح طور پر ایئرپورٹ ہی کا قصد رکھتا تھا۔

شاید پے در پے ناکامیوں کا منہ دیکھ کر اس نے نوشتۂ دیوار پڑھ لیا تھا۔ میں نے گھر سے نکلنے سے پہلے اخبارات نہیں دیکھے تھے مگر میرا اندازہ تھا کہ اسے اخبارات سے یا پھر ساکا کی زبانی یہ معلوم

ہو چکا تھا کہ پچھلی رات نامعلوم افراد نے سندھی مسلم ہاؤسنگ سوسائٹی کے مکان میں گھسنے کی کوشش کی اور پھر وہاں سے نکل بھاگنے میں کامیاب ہو گئے۔ ان جارحانہ واقعات کے تواتر نے غالباً راس البیڈا کے حوصلے پست کر کے اس کے قدم اکھاڑ دیے تھے اور اس نے پہلی فرصت میں پاکستان سے نکل جانے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

امریکیوں کے ساتھ شہر میں جا بجا پیش آنے والے مختلف واقعات کی وجہ سے ان کے سفارت خانے نے اسلام آباد سے واضح ہدایات جاری کی ہوئی تھیں کہ ان کے شہری ایسی سواریوں میں سفر نہ کریں جن کی وجہ سے انہیں دور ہی سے شناخت کیا جا سکے۔ اپنی آمدورفت کے لیے اوقات اور راستوں کے معمولات میں اچانک تبدیلیاں کرتے رہیں تاکہ انہیں گھات لگا کر کسی دہشت گردی کا نشانہ نہ بنایا جا سکے۔ اجنبی ملاقاتیوں کو اپنے قریب نہ پھٹکنے دیں۔ اپنی ڈاک کسی کھلی جگہ پر اپنے ملازمین سے کھلوانے کے بعد بے معنی ملاقاتیوں سے میل جول سے اجتناب کریں اور ایسی ہی بہت سی احتیاطی تدابیر تھیں جن کا مقصد امریکیوں کو غیر متوقع دہشت گردی سے بچانا تھا۔

راس البیڈا ان دنوں راؤنی آرک بن کر کراچی میں مقیم تھا۔ اس حیثیت میں وہ بہت سی سفارتی مراعات کا حق دار تھا لیکن اس نے عام نمبر پلیٹ والی کار میں سفر کر کے یہ واضح کر دیا تھا کہ وہ خود بھی اپنی شناخت کے امکانات سے خاصا خوف زدہ تھا۔

چند ہی ثانیوں کی کوششوں کے بعد میری گاڑی اور سرخ بی ایم ڈبلیو کے درمیان صرف دو گاڑیاں رہ گئیں۔ میں نے اپنے عقب نما آئینے پر نظر ڈالی تو مجھے پچھلی گاڑی ضرور نظر آئی مگر سورج کی شعاعوں کے تیز انعکاس کی وجہ سے اس کے ڈرائیور کا چہرہ نظر نہیں آ سکا۔ مجھے خوشی ہوئی کہ اس تعاقب میں اگلی دونوں گاڑیوں کا کوئی ڈرائیور میرے چہرے کا عکس دیکھنے میں کامیاب نہیں ہو سکے گا۔

اچانک ہی سامنے آنے والی اس نئی صورت حال نے مجھے سخت اعصابی اضطراب میں مبتلا کر دیا تھا۔ اگر راس البیڈا نے خاموشی سے پاکستان سے نکل جانے کا فیصلہ کر لیا تھا تو ان آخری لمحات میں اسے روکنے کے لیے کچھ بھی نہیں کیا جا سکتا تھا۔ دوسرا اور کمزور سا امکان یہ بھی تھا کہ وہ پاکستان سے باہر نہیں بلکہ کسی دوسرے شہر تک جا رہا ہو۔ میرے لیے اس کا کسی اور شہر کا رخ کرنا بھی سود مند نہیں تھا۔ کراچی میں میں سائکا کے ذریعے اس کا کھوج نکال سکتا تھا۔ وہ کہیں اور چلا جاتا تو اس کی تلاش کا ہر امکان معدوم ہو کر رہ جاتا۔

سفر جاری تھا۔ میں دوسرا اور اس کی سفری رفتار پر اس کو بھول کر بہت تیزی کے ساتھ یہ سوچ رہا تھا کہ راس البیڈا کو کس طرح اس کے متوقع سفر سے روکا جائے۔

میرے ذہن میں پہلی تجویز یہ آئی کہ طیارے پر کسی بم کی موجودگی کی گمنام اطلاع دے کر پرواز ملتوی کرا دی جائے لیکن میں نے خود ہی اس تجویز کو مسترد کر دیا۔ پہلی بات یہ تھی کہ مجھے سرے سے یہ معلوم نہیں کہ راس البیڈا کس پرواز سے اور کہاں جا رہا تھا۔ کسی طرح یہ معلوم کر لیا جاتا تب بھی بم کی اطلاع پر پرواز ملتوی ہو سکتی تھی اس کے منسوخ ہونے کا کوئی امکان نہیں تھا۔ طیارہ خالی کرانے کے بعد پورے جہاز کی تفصیلی تلاشی لی جاتی اور سیکیورٹی کلیرنس کے بعد پرواز کو روانگی کی اجازت مل جاتی۔

ایئرپورٹ سیکیورٹی فورس والا کرنل رحمٰن بھی راس البیڈا کو روکنے کے لیے کچھ نہیں کر سکتا تھا۔ گو وہ کسی کو فرد کے بغیر جا رہا تھا لیکن راؤنی آرک بن کر اس نے سفارتی سفری دستاویزات حاصل کی ہوئی تھیں۔ ان کی وجہ سے اسے روکنے کا ہر امکان خارج از بحث ہو جاتا تھا۔

اسٹار گیٹ سے وہ دونوں گاڑیاں ایئرپورٹ کی طرف جانے والے راستے پر مڑ گئیں۔ مجھے پورا یقین تھا کہ راس البیڈا کہیں بھی جا رہا ہو روانگی کے لیے بھیڑ بھاڑ میں چھپنے سے گریز کرتے ہوئے وی آئی پی لاؤنج استعمال کرے گا۔

وقت پر لگا کر اڑ رہا تھا۔ ہم لمحہ بہ لمحہ ایئرپورٹ سے قریب تر ہوتے جا رہے تھے۔ ہمارے مہینوں کے ریاض کا ثمر ہاتھ آنے کا موقع آیا تو راس البیڈا ملک چھوڑ کر فرار ہو رہا تھا اور میں بے بس تھا۔ اس معاملے میں مجھے اول خان سے بھی کسی مدد کی کوئی امید نہیں تھی ورنہ میں چاہتا تو اس سے فون پر رابطہ کر سکتا تھا۔

آخر تعاقب کا یہ سلسلہ ختم ہو گیا۔ میری توقع کے مطابق دونوں گاڑیاں وی آئی پی لاؤنج کی طرف بڑھتی چلی گئیں۔ میں نے سست روی سے اپنی کار پارکنگ ایریا میں داخل کرتے ہوئے دیکھا کہ دراز قامت اور توانا راس البیڈا کار سے اترتے ہی بہت تیزی سے عمارت میں داخل ہوتا چلا گیا تھا۔ اس کے ہاتھ میں ایک وزنی بریف کیس جھول رہا تھا۔ دوسرا سامان اگر کوئی تھا تو وہ ڈرائیور وغیرہ کے رحم و کرم پر چھوڑ دیا گیا تھا۔

سخت جھنجھلاہٹ اور بے بسی کے عالم میں اپنی گاڑی مقفل کر کے میں وی آئی پی لاؤنج سے ملحق عمارت کی طرف بڑھ گیا۔ اے ایس ایف کے ایک اہل کار سے میں نے کرنل رحمٰن کے بارے میں پوچھا تو اس نے جواب دینے سے پہلے چبھتی ہوئی نظروں سے میرا جائزہ لیا پھر ایک طرف اشارہ کر دیا۔

کرنل رحمٰن اے ایس ایف کا کوئی بڑا افسر اور خاصا مصروف آدمی تھا۔ اول خان کے حوالے سے پرچی اندر پہنچتے ہی اس نے مجھے بلا لیا۔ اندر مجھ سے پہلے تین مرد اور دو عورتیں موجود تھیں۔ کرنل رحمٰن کی میز کے سامنے ملاقاتیوں کے لیے صرف پانچ کرسیاں رکھی ہوئی تھیں۔ اس نے اپنی کرسی چھوڑتے ہوئے پیچھے الگ پڑے ہوئے صوفوں پر بیٹھنے کا اشارہ کیا اور تیزی کے ساتھ

میرے پاس آگیا۔ اپنے چہرے مہرے سے وہ خاصا خشک اور روکھا نظر آرہا تھا۔ میں احتراماً اٹھ کر کھڑا ہو گیا۔
اس نے آتے ہی مجھ سے خشک سے ہاتھ ملایا اور کسی تمہید یا تعارف کے بغیر پاسپورٹ کا مطالبہ کر دیا۔
"میں ایک اہم مسئلے کے لیے آپ کے چند منٹ لینا چاہتا ہوں۔" میں نے دھیمی آواز میں درخواست کی۔
"آپ جس کام کے لیے آئے ہیں، میں اس سے واقف ہوں۔ آپ پاسپورٹ مجھے دے دیں۔"
"وہ پاسپورٹ کے علاوہ دوسرا کام ہے۔" میں نے لجاجت سے کہا۔
"اول خان نے مجھ سے صرف پاسپورٹ کے لیے بات کی ہے۔" اس کی آواز میں تلخی عود کر آئی۔ "آپ دیکھ رہے ہیں کہ میرے پاس آپ سے پہلے دوسرے لوگ بھی بیٹھے ہوئے ہیں۔ پاسپورٹ لائیں!"
اس کے رویے کی سوئی صرف اور صرف پاسپورٹ پر اٹکی ہوئی تھی۔ میں نے ناچار اپنے بلیزر کی اندرونی جیب سے پاسپورٹ نکال کر اس کی طرف بڑھا دیا اور مایوسانہ لہجے میں کہا۔ "یہ میرا ذاتی نہیں قومی کام تھا۔۔۔ وقت نکل گیا تو کچھ بھی نہیں ہو سکے گا۔ مگر آپ مصروف ہیں!"
"قومی کام!" کرنل رحمٰن کی تیوریاں چڑھ گئیں۔ اس نے اضطراری طور پر مضبوطی سے میرا بازو تھاما اور مجھے ساتھ لے کر صوفے کے ایک کنارے پر ٹک گیا پھر اس نے عقابی نظروں سے میری آنکھوں میں جھانکتے ہوئے دھیمی آواز میں کہا۔ "مجھے مختصر ترین الفاظ میں بتاؤ کہ کیا معاملہ درپیش ہے۔"
"ہم لوگ ایک بدترین مجرم کے پیچھے لگے ہوئے ہیں۔ وہ اس وقت کسی پرواز سے فرار ہو رہا ہے۔"
"اوہ!" اس کے ہونٹ ایک دائرے کی صورت میں سکڑ گئے "تو یہ معاملہ ہے۔ وہ کس پرواز سے جا رہا ہے؟"
"مجھے کچھ نہیں معلوم۔ میں نے اتفاقاً اسے راستے میں دیکھا ہے۔ اس وقت وہ وی آئی پی لاؤنج میں موجود ہے۔ اسے روک کر آپ ملک و قوم کی بہت بڑی خدمت کریں گے۔"
"کسی وی آئی پی کو پرواز سے آف لوڈ کرنا ایک ناممکن سی بات ہے کیا وہ کوئی سرکاری افسر ہے؟"
"وہ ایک امریکن دہشت گرد ہے جو ڈپلومیٹ بن کر یہاں آیا ہوا ہے۔" میں نے اسے آگاہ کیا۔
کرنل رحمٰن کی چمکتی ہوئی آنکھیں لمحہ بھر کے لیے دھندلا گئیں، چہرے پر مایوسی نے ڈیرے ڈال دیے اور وہ پژمردہ آواز میں بولا۔ "سوری مسٹر! ڈپلومیٹک اسٹاف کا معاملہ بہت نازک اور حساس ہوتا ہے۔ اس کے بارے میں اسلام آباد کا محکمہ خارجہ ہی کچھ کر سکتا ہے اور آپ بتا رہے ہیں کہ وہ امریکن ڈپلومیٹ ہے۔ اسے تو کوئی بھی نہیں چھیڑے گا۔ میرا فون حاضر ہے، آپ چاہیں تو اسلام آباد میں کسی سے بات کر سکتے ہیں۔"
"کسی سے بات کرنے کا وقت نہیں رہا۔" میں نے مایوسی سے کہا۔ ان ہی لمحات میں میرے ذہن میں ایک جھماکا ہوا۔ میں نے پُرامید لہجے میں اس سے پوچھا "آپ چند منٹ کے لیے مجھے وی آئی پی لاؤنج میں داخل ہونے کی اجازت تو دلا سکتے ہیں؟ ہو سکتا ہے کہ اسی طرح ہمارا کام بن جائے۔"
"نہیں!" اس نے مجھے گھورتے ہوئے سختی سے کہا "میں تمہیں اندر جا کر اسے ہراساں کرنے کی اجازت نہیں دے سکتا۔ اس نے فارن آفس کو شکایتی خط لکھ دیا تو پورا سیکیورٹی اسٹاف معطل کر دیا جائے گا۔"
"آپ کے مسلح آدمی میری نگرانی کر سکتے ہیں۔ میں چند منٹ اندر رہ کر باہر لوٹ آؤں گا۔"
"پتا نہیں تم کیا کرنا چاہ رہے ہو" وہ جھلا کر آپ سے تم پر اتر آیا "اندر جا کر تم کون سا منتر پڑھو گے کہ چند منٹ میں تمہارا مطلوبہ مقصد حاصل ہو جائے گا۔ یہ یاد رکھنا کہ ائرپورٹ کے ممنوعہ علاقے میں تشدد کرنے والے یا کسی بھی مشتبہ شخص کو للکار کر گولی مارنے کے مکمل اختیارات سے لیس نگہبان چپے چپے پر پھیلے ہوئے ہیں۔"
"مجھے صرف ایک سفری بیگ درکار ہو گا جس سے یہ ظاہر ہو سکے کہ میں بھی اسی کے ساتھ سفر پر نکل رہا ہوں" میں نے اپنے خیالات کو یکجا کرتے ہوئے اسے بتایا۔ "میں اسے جانتا ہوں" وہ مجھے پہچانتا ہے۔ وہ ہرگز میرا قرب پسند نہیں کرے گا اور مجھے دیکھتے ہی وی آئی پی لاؤنج سے فرار ہو جائے گا۔"
میری تجویز پر وہ سوچ میں پڑ گیا پھر متذبذب لہجے میں پوچھنے لگا۔ "اس بات کی کیا ضمانت ہے کہ اندر پہنچنے کے بعد تم اپنی اس تجویز سے انحراف نہیں کرو گے؟"
"ضمانت کے لیے اتنا ہی کافی ہے کہ مجھے اول خان نے آپ کے پاس بھیجا ہے۔ میں ایک ذمے دار اور فرض شناس شہری ہوں۔ اپنی کسی حرکت سے آپ کی عزت پر آنچ نہیں آنے دوں گا۔۔۔ انحراف کروں تو مجھے بے دریغ گولی مار دی جائے۔"
اس کے چہرے کے بدلتے ہوئے تاثرات سے ظاہر ہو رہا تھا کہ میری بے باکانہ گفتگو نے اسے متاثر کیا ہے۔ وقت ایسا آ گیا ہے کہ قومی مفاد کے لیے کوئی کام کرنا صرف چند سرکاری اداروں کا فرض بن کر رہ گیا ہے۔ عام شہریوں میں کوئی قربانی کے اس بے لوث جذبے سے سرشار نہیں ہوتا۔
"یہ معقول بات ہے" اس نے میرا بازو چھوڑ کر کہا پھر پوچھا۔ "تم نے ابھی تک اپنا نام نہیں بتایا۔"
"فرزی!" میرے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی آواز نکلی اور اس کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔
وہ میرا ہاتھ دباتے ہوئے گرم جوشی سے بولا "اب مجھے پورا

اطمینان ہے۔ میں نے تمہارے بارے میں اڑتی اڑتی افواہیں خبریں سنی ہیں۔ تمہارا نام ہی تمہارے الفاظ کی بھرپور ضمانت ہے۔"

بگڑتے بگڑتے بات اچانک سنبھلنے لگی۔ پروازوں کے ساتھ جانے والے کسی ایئر کمانڈر کا ایک سفری بیگ عارضی طور پر میری تحویل میں دے دیا گیا۔ کرنل رحمٰن نے اے ایس ایف کے دو سینئر افسران کو مختصر ہدایات دے کر میرے ساتھ کر دیا اور تینوں فوراً ہی وی آئی پی لاؤنج کی طرف چل دیے۔

مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ وی آئی پی پارکنگ لاٹ میں راس البیڈا کو لانے والی دونوں میں سے کوئی گاڑی موجود نہیں تھی۔ وہ لوگ اس خبیث کو اندر پہنچانے کے بعد بے فکر ہو کر واپس جا چکے تھے۔

اے ایس ایف کے دونوں افسر اپنے اور دیگر عملے کو ہدایات دینے کے لیے مجھ سے چند قدم آگے چل رہے تھے۔ میرے بہروپ کو مکمل کرنے کے لیے ایک استعمال شدہ بلکہ ناکارہ ٹکٹ میرے حوالے کر دیا گیا تھا جو میرے ہاتھ میں تھا۔

میں بورڈنگ اور سیکیورٹی کے مراحل سے گزر کر لاؤنج میں داخل ہوا تو میری متلاشی نظروں نے دیکھ لیا کہ راس البیڈا اور نشستوں والی ایک دور افتادہ میز کے گرد بیٹھا سگریٹ نوشی کر رہا تھا۔

سارے مراحل طے ہونے کے بعد اے ایس ایف والے تیز قدمی ترک کر کے میرے پیچھے ہو گئے تھے۔

میں ایک چکر کاٹ کر ایسے زاویے سے راس البیڈا کے سامنے نمودار ہوا کہ اس نے فوراً ہی مجھے دیکھ لیا۔

میں اپنے ہونٹوں پر زہریلی مسکراہٹ لیے اس کی طرف بڑھتا رہا۔ اس نے بوکھلا کر اپنی کرسی چھوڑ دی۔ کرسی پیچھے الٹ گئی اور چائے یا کافی کی پیالی میز پر گر گئی۔

اس ہڑبونگ پر پورے لاؤنج میں سنسنی پھیل گئی۔ میں جہاں تھا وہیں رک گیا۔

راس البیڈا کے چہرے کے نقوش وحشت اور بے یقینی سے بری طرح بگڑ گئے تھے۔ اس نے بائیں ہاتھ سے بریف کیس اٹھایا اور دائیں ہاتھ سے اپنے دل کے مقام کو دباتا ہوا امدادی ڈیسک کی طرف دوڑ پڑا۔

وی آئی پی لاؤنج کے سنجیدہ اور گمبھیر ماحول میں وہ واقعہ وحشت ناک تھا۔

پتا نہیں وہ حقیقت تھی یا اداکاری مگر معلوم یہی ہو رہا تھا جیسے گراں ڈیل راس البیڈا پر دل کا دورہ پڑ گیا ہو۔ ایک مستعد قائم وی آئی پی کو ایسی کربناک حالت میں دیکھ کر سول ایوی ایشن کا امدادی عملہ تیزی سے حرکت میں آیا اور راس البیڈا کو ڈیسک تک پہنچنے سے پہلے ہی سنبھال لیا۔

"ایمبولینس یا ٹیکسی لاؤ۔ اسے دل کا شدید دورہ پڑا ہے۔" اسے سنبھالنے والوں میں سے کسی نے ہانک لگائی۔

راس البیڈا نے پلٹ کر میری طرف دیکھا۔ میری زہریلی مسکراہٹ اور گہری ہو گئی۔

راس البیڈا میری طرف اشارہ کرتے ہوئے ہذیانی آواز میں رہا تھا "سب کو روک دو۔ کوئی میرے قریب آیا تو میں اس کو مار دوں گا۔۔۔ او گاڈ! میرا دل۔۔۔ مجھے یہاں سے جلدی باہر نکالو۔"

سول ایوی ایشن والے بوکھلائے ہوئے انداز میں اسے ٹیکسی کے راستے کی طرف لے جانے لگے۔

یہاں میرا کام ختم ہو چکا تھا۔ راس البیڈا دل کے دورے کے بہانے باہر نکل کر فرار ہو جاتا مگر میں بورڈنگ لاؤنج میں داخل ہونے کے بعد اے ایس ایف والوں کی مدد کے بغیر باہر نہیں نکل سکتا تھا۔

میری نظروں سے وہ دونوں میرا مدعا سمجھ گئے اور ایک مرتبہ پھر میرے آگے چلنے لگے۔

وی آئی پی لاؤنج سے نکلتے ہی میں نے اے ایس ایف والوں سے کہا "کرنل رحمٰن کو یہاں کی صورتحال بتا دینا۔ میں اپنے شکار کے پیچھے جا رہا ہوں۔ اسے کچھ بھی نہیں ہوا۔ یہ دل کے دورے کی اداکاری کر رہا ہے۔"

میں نے بلاوجہ ہی اس کی اداکاری کی بات نہیں کی تھی۔ اس نے جس انداز میں لوگوں کو دور رکھنے اور اپنے باہر جانے کی بات کی تھی اس سے ظاہر ہو گیا تھا کہ وہ پوری طرح اپنے ہوش و حواس میں تھا۔ اگر کسی کو دل کا شدید دورہ پڑ جائے تو وہ اس حالت میں گرد و پیش سے بالکل ہی بے خبر ہو کر ناقابل برداشت اذیت سے گزر رہا ہوتا ہے۔ راس البیڈا نے مجھے دیکھتے ہی وہاں سے فرار ہونے کی وہ ترکیب سوچی تھی ورنہ بورڈنگ کارڈ لے لینے کے بعد وہ اتنی آسانی سے وہاں سے فرار نہیں ہو سکتا تھا۔

میں نے پارکنگ لاٹ سے اپنی گاڑی باہر لانے میں بہت تیزی دکھائی۔ اس وقت تک راس البیڈا ایک ٹیکسی میں سوار ہو کر وہاں سے روانہ ہو چکا تھا۔ یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ سول ایوی ایشن کے عملے نے اسے ایمبولینس کے ذریعے اسپتال بھیجنا چاہا ہوگا لیکن اس مکار اعظم کا اصرار ٹیکسی لینے میں تھا۔ وہ ٹیکسی ڈرائیور کو بھاری معاوضے کا لالچ دے کر بہت آسانی سے اپنی انگلیوں پر نچا سکتا تھا۔

ائیرپورٹ کی حدود میں مختلف فضائی کمپنیوں کی گاڑیوں میں لاسلکی ٹرانسمیٹرز کا استعمال عام تھا۔ ان اطراف میں آنے جانے والے ایسے آلات کے استعمال کا مشاہدہ کرتے رہتے تھے۔ اس ضمن میں اسٹار گیٹ تک آنے والی سڑک بہت محفوظ تھی۔

راس البیڈا کی ٹیکسی برق رفتاری سے سڑک پر اڑی جا رہی تھی۔ میں نے اپنی کار کی رفتار بڑھاتے ہوئے ایریل نکال کر آلہ

...سے رابطہ کرنے کی کوشش شروع کردی۔

اس نے چھوٹتے ہی مجھ سے ویرا کی سفری دستاویزات کی تبدیلی کے بارے میں پوچھا تھا۔

"خدشات پر لعنت بھیجو۔ اس وقت میں ائرپورٹ سے راس البیڈا کا پیچھا کرتا ہوا نکلا ہوں۔ اس کی ٹیکسی بہت تیزی سے اسٹار ٹاؤن کی طرف جارہی ہے۔ اس وقت اسے گھیر لیا جائے تو وہ بالکل بے نقاب ہوجائے گا۔"

"یہ ممکن ہے... فوری طور پر کچھ بھی نہیں ہوسکتا" اس کی آواز متاسفانہ تھی "تمہیں ائرپورٹ پر راس البیڈا کہاں سے مل گیا؟ تم تو ویرا کے پاسپورٹ کے لیے کرنل رحمٰن سے ملنے گئے تھے۔"

"لمبی کہانی ہے۔ بہت سی باتیں تم کو کرنل رحمٰن سے معلوم ہوچکی ہیں۔ میں زیادہ دیر تک اپ فون استعمال نہیں کرسکتا۔ بس تم میری کامیابی کی دعا کرتے رہو۔ مشکل یہ ہے کہ اس وقت میں بالکل غیر مسلح ہوں۔"

"موقع پاکر رپورٹ دیتے رہنا... خدا تمہاری حفاظت کرے" اس کی آواز میں خلوص ہی خلوص رچا ہوا تھا۔

دونوں گاڑیوں کے درمیان اتنا فاصلہ تھا کہ سڑک کی گولائی کی وجہ سے ایک مرحلے پر ٹیکسی میری نظروں سے اوجھل ہوتی چلی گئی۔ بھاگنے میں میری گاڑی کا انجن لاجواب تھا لیکن راس البیڈا کو ابتدا میں فاصلے کی جو برتری حاصل ہوگئی تھی وہ میری کوشش کے باوجود ختم ہونے میں نہیں آرہی تھی۔

مجھے ڈر یہ تھا کہ کہیں وہ ٹیکسی میری نظروں میں آنے سے پہلے نہ مڑ جائے۔ کامیاب تعاقب کے لیے میرا یہ جاننا ضروری تھا کہ راس البیڈا بدحواسی کے عالم میں اپنے ٹھکانے ہی کا رخ کرتا ہے یا مجھے دھوکا دینے کے لیے ملیر کی طرف جانے والے راستے پر مڑ جاتا ہے۔

سڑک کی گولائی عبور کرتے ہی مجھے سرخ سگنل پر رکی ہوئی ٹیکسی نظر آگئی۔ پتہ نہیں راس البیڈا کیا سوچ رہا تھا۔ سرخ سگنل پر وہ میری نگاہوں سے اوجھل تھا۔ اس کے لیے بہترین موقع تھا کہ وہ شہر کے بجائے ملیر جانے کے لیے بائیں طرف گھوم جاتا اور تھوڑی دور جانے کے بعد اطمینان سے واپسی کا سفر شروع کردیتا۔

میرے پہنچنے سے پہلے سگنل سبز ہوگیا۔ راس البیڈا کی ٹیکسی شہر کی طرف گھوم گئی۔ مجھے اطمینان تھا کہ میں اس کا نمبر دیکھ چکا تھا۔ اگر ٹریفک میری راہ میں حائل نہ ہوتا تو میں اسے پکڑ سکتا تھا۔ سب سے اہم بات یہ تھی کہ مجھے راس البیڈا کی ٹیکسی کا نمبر تک معلوم تھا جب کہ اسے یہ تک معلوم نہیں تھا کہ میں کس سواری میں اس کا پیچھا کرنے کی کوشش کروں گا۔ وہ بس تعاقب کی دہشت سے بھاگا ہی چلا جارہا تھا۔

شاہراہ فیصل پر گھومنے کے بعد میں نے گاڑی کی رفتار تیز کردی۔ میری بے چین نگاہیں آگے جانے والی ہر ٹیکسی کا جائزہ لے رہی تھیں پھر میں بری طرح چونک پڑا۔

شاہ فیصل کالونی کے لیول کراسنگ سے پہلے ریلوے لائن اور سڑک کے درمیان واقع قبرستان کی دیوار کے ساتھ وہی ٹیکسی کھڑی ہوئی تھی جس میں راس البیڈا سفر کررہا تھا۔ میں نے دور ہی سے دیکھ لیا کہ ٹیکسی خالی تھی اور اس کا نحیف سا ڈرائیور باہر کھڑا سگریٹ پھونک رہا تھا۔

میں نے تیز رفتاری سے گاڑی اس کی ٹیکسی کے پیچھے لے جاکر پوری قوت سے بریک لگادیے۔ اپنی اس حرکت سے میں ٹیکسی ڈرائیور کو خوف زدہ کرنا چاہ رہا تھا۔ میری کوشش بارآور ثابت ہوئی۔ سڑک پر ٹائر رگڑنے کی تیز آواز سن کر وہ پھرتی سے میری طرف پلٹا تھا۔

میں گاڑی کا انجن بند کرکے سرعت سے اس کے سر پر جا پہنچا۔ وہ خائفانہ نظروں سے میری طرف دیکھ رہا تھا۔

"گورا کہاں ہے؟" میں نے اس کا بازو پکڑ کر جھنجوڑتے ہوئے پوچھا۔ "جلدی جواب دو۔ وہ نکل گیا تو تم ساری عمر جیل میں سڑتے رہو گے۔"

میری اور اس کی جسامت کے نمایاں فرق اور پھر میرے منتخب الفاظ نے اسے مرعوب کردیا۔ وہ ہچکچاتے ہوئے بولا "وہ ٹیکسی سے اتر کر اندر گیا ہے۔" اس کا اشارہ قبرستان کی طرف تھا۔ اس نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا "وہ مجھے یہیں رک کر انتظار کرنے کے لئے کہہ گیا ہے۔ کرائے کے پانچ سو روپے اس نے راستے میں ہی دے دیے تھے۔"

"پھر تم یہیں ٹھہرو۔ میں ابھی آتا ہوں۔" یہ کہہ کر میں نے قبرستان کے قریبی دروازے کی طرف دوڑ لگادی۔

میں ابتدا ہی سے راس البیڈا کے نکل جانے کے امکان سے پریشان تھا اور وہ میرے مسلط ہونے کے خطرے سے خوف زدہ تھا اسی لئے وہ شہر کے معروف راستوں پر سفر جاری رکھنے کے بجائے قبرستان میں بھاگ نکلا تھا۔

وہ گوروں کا بنایا ہوا کوئی منظم اور خوب صورت قبرستان نہیں تھا۔ میں اونچی نیچی اور شکستہ قبروں کے درمیان اپنا راستہ بناتا ہوا اس طرف ہولیا جہاں ایک چھتنار درخت کے سائے میں بہت سے میلے کچیلے ہیروئنچی لیٹے یا بیٹھے ہوئے اونگھ رہے تھے۔ راس البیڈا ہیروئن کی غیر قانونی تجارت سے ہونے والے بے اندازہ مالی فائدوں کی ایک عالمی علامت تھا تو وہ میلے کچیلے اور یرقان زدہ چہرے ہیروئن کا عذاب جھیلنے والے ان گنت لوگوں کی تصویر تھے۔ قدرت نے کچھ دیر کے لئے ان دونوں انتہاؤں کو اس قبرستان میں اکٹھا کردیا تھا جہاں صرف دو گز زمین ہر بشر کے حصے میں آتی ہے۔ زندگی بھر کی ثروت وامارت، تنگ دستی اور بیماری! تکبر وانکسار میں سے کوئی وصف انسان کی اس آخری تقدیر کو بدلنے کی قدرت نہیں رکھتا۔ شاہ وگدا سب آخر کار مٹی میں مل کر فنا ہوجانے

جب۔

"ابھی یہاں ایک لمبا تڑنگا گورا آیا تھا' وہ کدھر گیا ہے؟" میں نے میوہ فروشوں کے پاس رک کر پوچھا۔

موت جیسی سرد اور بے معنی آنکھوں کی بہت سی پتلیاں میرے چہرے پر مرکوز ہو گئیں۔ وہ لاتعلقانہ انداز میں مجھے یوں دیکھ رہے تھے جیسے میں مریخ سے اتر کر ان کی ٹولی میں پہنچا ہوں۔ ان میں سے کسی نے منمنا کر کوئی جواب دیا جو میرے پلے نہیں پڑ سکا مگر ایک نے قبرستان کے آخری گوشے کی طرف ہاتھ اٹھا کر محض اشارے سے میرا مسئلہ حل کر دیا۔ میں ان بدنصیب اور اجل گرفتہ انسانوں کے غول کو ان کے حال پر چھوڑ کر ان کی دی ہوئی سمت میں دوڑ پڑا۔

تھوڑی سی مشقت کے بعد راس المبڈا مجھے نظر آ گیا۔ وہ مجھ سے بہت آگے تھا اور دیوار کے آخری سرے تک پہنچنے والا تھا۔ اس کا بریف کیس اس کے ہاتھ میں تھا۔ وہ بھاگتے بھاگتے پلٹ کر بھی دیکھتا جا رہا تھا۔

وہ بورڈنگ کارڈ لینے اور سیکیورٹی کلیرنس کے مراحل سے گزرنے کے بعد لاؤنج سے فرار ہوا تھا اس لئے مجھے پوری امید تھی کہ وہ بھی میری طرح غیر مسلح ہو گا۔ وہ بالکل برابر کا جسمانی مقابلہ تھا۔ میرے لئے اس سے بہتر چوئیشن پیدا نہیں ہو سکتی تھی۔ سیٹلائٹ کی سہولتوں' لاسلکی مواصلات' جدید ترین ایجادات اور مہلک ہتھیاروں پر ہر وقت دسترس رکھنے والا راس المبڈا ایسا بے سروسامان کبھی نہیں ہو سکتا تھا۔

میں نے اپنی رفتار تیز کر دی۔ چند ثانیوں بعد راس المبڈا قبرستان کی بوسیدہ دیوار پر چڑھا تو اس نے مجھے دیکھ لیا اور چلا کر کچھ کہا۔ فاصلہ زیادہ ہونے کی وجہ سے اس کی بات میرے پلے نہیں پڑ سکی اور وہ دوسری طرف کود کر میری نظروں سے اوجھل ہو گیا۔

میں دوڑتا ہوا اس شکستہ دیوار تک پہنچا تو راس المبڈا بلندی پر بچھی ہوئی ریلوے لائن عبور کر کے دوسری طرف اتر رہا تھا۔ اس نے اپنی دانست میں ٹیکسی چھوڑ کر بہت زیادہ عقل مندی کا ثبوت دیا تھا۔ وہ سوچ رہا ہو گا کہ قبرستان پار کر کے وہ پوری رازداری سے کہیں بھی غائب ہو جائے گا لیکن مجھے اپنے پیچھے آتا دیکھ کر اس کا پریشان ہونا ناگزیر تھا۔ پیدل چل کر وہ زیادہ دیر تک میری دسترس سے باہر نہیں رہ سکتا تھا۔

شاہ فیصل کالونی کا علاقہ میرے لئے اجنبی تھا۔ میں سوچ رہا تھا کہ ریلوے لائن کے اس پار کوئی ویرانہ ہو گا جس میں راس المبڈا کو دور ہی سے دیکھا جا سکے گا لیکن پٹڑیوں تک پہنچنے سے پہلے ہی مجھے دوسری طرف بھی آبادیوں کے آثار نظر آنے لگے۔ وہ آبادی ریلوے لائن سے اتنی قریب تھی کہ تیز رفتار ٹرینوں کی آمدورفت سے اٹھنے والے شور نے ان مکانات پر دن رات برستے رہتے ہوں گے۔

راس المبڈا ریلوے لائن عبور کر کے اس گنجان اور پرہجوم آبادی میں کہیں گم ہو گیا تھا۔

اس گنجی آبادی میں راس المبڈا جیسے کسی غیر ملکی کا نکلنا ایک غیر معمولی واقعہ ہوتا۔ یہ ممکن ہی نہیں تھا کہ وہ سب کی آنکھوں میں دھول جھونک کر آبادی میں داخل ہوتا یا وہاں سے گزرتا چلا جاتا اور کسی کو کانوں کان خبر نہ ہوتی۔ میں نے وہاں کھیلنے والے چند بچوں اور کئی افراد سے اس کے بارے میں پوچھ گچھ کی لیکن کوئی بھی سراغ نہیں مل سکا۔ میں نے ہمت نہیں ہاری اور ریلوے لائن کے کنارے کنارے اس کی تلاش کا سلسلہ جاری رکھا۔ آخر کار ایک اپاہج عورت نے مجھے بتایا کہ اس نے کچھ دیر پہلے ایک گورے کو قریبی گلی میں گھستے دیکھا تھا۔

راس المبڈا کو وہاں سے گزرے ہوئے کافی دیر ہو چکی تھی پھر بھی میں ایک نئے عزم کے ساتھ اس گلی میں گھس گیا۔ آڑی ترچھی اور تنگ گلیوں میں مجھے جنت شداد نما ملتی رہیں حتیٰ کہ میں آبادی سے گزر کر کالونی کے مین روڈ پر نکل آیا۔ وہاں مجھے والیو سے پتا چلا کہ پیشیوں میں سڑا بور اور بدحال گورا ایک ٹیکسی سے ائر پورٹ کہیں چلا گیا تھا۔

اس آخری اطلاع نے میرا حوصلہ پست کر دیا۔ وہ راس المبڈا کو زیر کرنے کا سنہرا موقع تھا جو بالکل غیر متوقع طور پر سامنے آیا تھا۔ میں نے اپنی پوری ذہانت اور توانائیوں سے کام لے کر اس موقع سے فائدہ اٹھانا چاہا لیکن پھر بھی بے نیل و مرام رہا تھا۔ مجھے صرف اس بات کی تسلی تھی کہ میں نے اپنی جانب سے اس تعاقب میں کوئی کمی یا کوتاہی نہیں کی تھی۔ یہ اس کے مقدر کی یاوری تھی کہ وہ ایک مرتبہ پھر بچ نکلا تھا۔

مجھ میں مزید پیدل چلنے کا حوصلہ نہیں رہا تھا۔ میں نے وہاں سے رکشا لے کر ریلوے کراسنگ عبور کیا اور اپنی گاڑی تک پہنچ گیا۔ مجھے اچھی طرح یاد تھا کہ میں اپنی گاڑی کھلی ہوئی چھوڑ کر گیا تھا لیکن اس وقت کھڑکیوں کے شیشے چڑھے ہوئے تھے اور دروازے مقفل تھے۔ اس ٹیکسی کا دور دور تک کوئی پتا نہیں تھا جس میں راس المبڈا نے ائرپورٹ سے وہاں تک دوڑ لگائی تھی۔

میں نے تیم ملی سے گاڑی کھولی اور وہاں سے واپس ائرپورٹ کی طرف ہو لیا۔ راس المبڈا اگر ہاتھ نہیں آ سکا تھا تو کم از کم ٹرانسپورٹ کا مسئلہ ہی حل ہو جانا چاہئے تھا۔

کرنل رحمٰن کو اپنے ذرائع سے ائرپورٹ کے وی آئی پی لاؤنج میں پیش آنے والے حیران کن واقعات کا علم ہو چکا تھا۔ مجھے دیکھتے ہی وہ خوش ہو گیا۔ اس وقت وہ دفتر میں اکیلا تھا۔ اس نے کام پر اپنے پی اے کو ہدایت کی کہ وہ کچھ دیر تک کسی ملاقاتی کو اندر نہ آنے دے پھر مجھ سے میری بھاگ دوڑ کے بارے میں سوالات کرنے لگا۔

میری مختصر سی کہانی نے اسے بھی مایوس کر دیا۔ مکمل جو تفا

وہاں سے بچ کر راس البیڈا کا یوں بال بال بچ نکلنا اس کے لئے ناقابل فہم تھا۔ اس نے مجھ سے اس خوبصورت کے بارے میں ساری معلومات حاصل کرنے کے بعد وعدہ کیا کہ راس البیڈا نے اس کی ڈیوٹی کے دوران میں رابطہ کر لیا یا ائرپورٹ کا رخ کیا تو وہ فوری طور پر اول خان کو اطلاع دے گا۔

وریا کے پاسپورٹ پر پاکستانی ویزے کی مدت میں اگلے تین ماہ تک کا اضافہ ہو چکا تھا۔ اس نے پاسپورٹ میرے حوالے کیا اور میں وہاں سے نکل آیا۔

مغرب کے سفر کے بارے میں وریا کی ترجیحات میرے علم میں تھیں۔ وہ یورپ کے حسین اور پُرفضا شہروں کے مقابلے میں قدامت پرست لندن کو زیادہ پسند کرتی تھی۔ کرنل رحمن کے دفتر سے نکل کر میں نے براہ راست برٹش ائرویز کے کاؤنٹر کا رخ کیا۔ وہاں مجھے پتا چلا کہ ان لوگوں نے کراچی سے لندن کے لئے اپنی چند دار پروازوں کی تعداد میں خاصا اضافہ کر دیا تھا۔ اگلے دن کی پرواز پر بھی نشستیں خالی تھیں لیکن میں وریا کو اتنی جلدی الوداع کہنے کا خواہاں نہیں تھا۔ اس کی وجہ سے ہم لوگوں کی محدود مصروفیات میں خاصی دلچسپیاں پیدا ہوتی رہتی تھیں۔ میں نے دو دن بعد لندن کے راستے نیویارک کا ٹکٹ بنوایا اور ائرپورٹ سے واپس روانہ ہو گیا۔

راس البیڈا کے نکل جانے پر میں اب بے زار ٹینشن میں مبتلا ہو چکا تھا کہ میں نے راستے بھر اول خان کو اطلاع دینے کی ضرورت محسوس نہیں کی اور سیدھا گھر پہنچ گیا۔

وریا اپنے پاسپورٹ کا اندراج اور ٹکٹ دیکھ کر اتنی خوش ہوئی کہ اسے یہ دھیان بھی نہیں آیا کہ میں نے اسے اس کی مرضی کے خلاف مزید دو دن کے لئے کراچی میں روک لیا تھا۔ اس نے گرم جوشی سے میرا شکریہ ادا کیا۔ میری طرف سے کوئی جواب نہ ملنے پر اس نے غور سے میری طرف دیکھا اور اس کی نگاہوں میں میرے لئے ہمدردی کا جذبہ اتر آیا۔ میں نے فوراً ہی سمجھ لیا کہ وہ میرے چہرے پر پھیلی ہوئی اداسی سے غلط فہمی میں مبتلا ہو چکی ہے۔

فوراً مجھے اپنی صورت دکھا کر کمرے میں جا چکی تھی۔ سلطان شاہ برآمدے کے فرش پر بیٹھا اپنے ناخن تراشنے میں مصروف تھا۔ میں جوتے اتارے بغیر صوفے پر نیم دراز تھا۔ وریا قالین پر میرے قدموں کے قریب ہی بیٹھ گئی۔ صاف محسوس ہو رہا تھا کہ وہ بات شروع کرنے کے لئے مناسب الفاظ تک جا کر رہی تھی۔

"شاید تمہیں افسوس ہو رہا ہے کہ میری روانگی کا انتظام تم ہی کو کرنا پڑا ہے؟" چند ثانیوں کے توقف کے بعد اس نے نہایت نرمی سے پوچھا۔

"تم ضد پر اڑ گئی تھیں تو یہ ناخوش گوار فرض کسی نہ کسی کو انجام دینا ہی تھا۔ قرعہ فال کسی کے بھی نام نکلتا اسے یہ کام کر کے خوشی نہیں ہوتی۔ ہم لوگوں نے تمہیں گھر کے ایک فرد کی طرح قبول کر لیا تھا۔"

"سچ پوچھو تو میں بچپن ہی سے سیماب صفت رہی ہوں البتہ بہت تیزی سے دوست بدلتی رہی ہوں۔ کبھی ٹک کر ایک جگہ نہیں رہی۔ میں اتنی مدت سے یہاں پڑے پڑے اکتا گئی ہوں۔ تم سب کی مہربانیوں کے باوجود مجھے گھٹن کا ایسا احساس ہونے لگا ہے جسے لفظوں میں بیان نہیں کیا جا سکتا۔ اس گھٹن کو کوئی بڑی تبدیلی ہی ختم کر سکتی ہے۔ میں نے اپنی روانگی کے بارے میں مختلف اوقات میں مختلف باتیں کی ہیں لیکن میرے فیصلے کا بڑا سبب اندرونی بے نام گھٹن ہے۔ ماحول تبدیل ہو گا تو یہ گھٹن ختم ہو جائے گی اور میں لوٹ آؤں گی۔"

"تمہی لائیڈ اپنی زندگی میں بہت مال دار تھا۔ کنگ لائنز کے نام سے اس کی جہاز راں کمپنی بھی تھی۔ تمہیں اس کے اثاثوں کے بارے میں بھی کوئی نہ کوئی بندوبست کرنا ہو گا۔" میں نے کسل مندی سے کہا۔

"اس کا کچھ بھی نہیں تھا۔ ٹی کے سارے اثاثے اس کے نام تھے۔ اس کے مرتے ہی وہ اثاثے ٹی کے نئے سربراہ کی ملکیت بن گئے ہوں گے۔ میرا باپ بہت ایمان داری سے کام کرتا تھا۔ اگر اس کے تھوڑے بہت اثاثے ہوں تو مجھے اس سے کیا لینا۔ میں اس کی جائز اولاد تھی نہ یہ ثابت کر سکتی ہوں کہ وہی میرا باپ تھا۔ میں نے پیسے کی کبھی پروا نہیں کی۔ میرے اس دورے میں راس البیڈا اور وڈ ہو واشارز کا کوئی نہ کوئی انجام ضرور سامنے آئے گا۔"

"اس کے ساتھ آج پھر آنکھ مچولی ہوئی ہے۔ فرق صرف اتنا تھا کہ آج سے پہلے وہ ہمیشہ ہماری نظروں سے اوجھل رہا تھا۔ آج ہم دونوں آمنے سامنے تھے پھر وہ بھاگ نکلا۔"

"اوہ!" اس کے منہ سے تحیر زدہ آواز نکلی "اتنی اہم خبر تم اب بتا رہے ہو؟"

"یہ اہم خبر اس وقت بنتی جب وہ میرے ہاتھوں مارا جاتا یا کم از کم زخمی ہی ہو گیا ہوتا۔"

وریا کی تحیر زدہ آواز سن کر سلطان شاہ بھی چونکا تھا۔ اس نے بے اختیاری سے پوچھا "وہ حرام زادہ تمہیں کہاں مل گیا؟ تم تو ائرپورٹ کی طرف گئے ہوئے تھے۔"

"اسرار کی بنائی ہوئی تصاویر کا کمال تھا ورنہ آج بھی وہ نکل جاتا اور میں اسے شناخت بھی نہ کر پاتا۔" یہ کہہ کر میں نے انہیں راس البیڈا سے ٹکراؤ کی پوری کہانی سنا دی۔

"یہ بہت برا ہوا۔" وریا کف افسوس ملتے ہوئے بولی "یہاں سے اس کی بچ نکلنے کا ثبوت امریکا جاتا تو وہاں کے نسل پرست بہروپیوں میں صف ماتم بچھ جاتی۔ وہ خود بھی سمجھ رہا ہے کہ یہاں اس کی دال نہیں گل سکے گی اسی لئے وہ رازداری کے ساتھ یہاں سے بھاگ رہا تھا۔ اچھا ہوا کہ تم اسے ٹھوکر مار کر ایک بار پھر میدان میں لے آئے ہو۔ کاش! اس وقت وہ تمہارا قیدی ہوتا۔"

میں اسے جوتے لگا رہی ہوتی۔"
اسی وقت فون کی گھنٹی بج اٹھی۔ دردانہ نے ریسیور اٹھایا اور پھر مجھے تھما دیا۔ دوسری طرف سے اول خان میری تازہ ترین مہم کے بارے میں جاننے کے لئے مرا جا رہا تھا۔ آخری نتیجہ اس کے لئے بھی مایوس کن تھا۔
"شکر کرو!" وہ سلگتی ہوئی آواز میں کہہ رہا تھا "آج تم نے اسے پہچانا ہے۔ کل سے پورا شہر اس عفریت کو پہچاننے لگے گا۔ ممکن ہے کہ ہم اسے اسی طرح تلاش کرتے رہ جائیں۔"
"وہ اتنی آسانی سے مرنے والوں میں سے نہیں ہے" میں نے جواب میں کہا "وہ داڑھی رکھ لے گا۔ بالوں کا رنگ اور اسٹائل بدل لے گا۔ کانٹیکٹ لینس لگا کر آنکھوں کا رنگ تبدیل کر لے گا۔ آج کل بہت کچھ ہونے لگا ہے۔ تصویر کی اشاعت اسے چند روز سے زیادہ پریشان نہیں کر سکے گی۔"
"معلوم ہوتا ہے کہ آج کی بے نتیجہ بھاگ دوڑ نے تمہارا دل شکن کر دیا ہے۔ ایک ناکامی پر تمہارا یہ حال ہے تو ذرا سوچو کہ وہ پہلے زخم کھانے کے بعد وہ کن انگاروں پر لوٹ رہا ہوگا۔"
"ایک...؟ ہم بھی مسلسل ناکام ہوتے چلے آ رہے ہیں" میں نے کہا "اس کے آدمی ضرور مرتے چلے جا رہے ہیں لیکن ہم اس کا بال بھی بیکا نہیں کر سکے۔ اسے صنف لطیف تو اب دہ مہمان نہیں رکھے گا۔"
"تم جارحانہ جذباتی ہو رہے ہو" اول خان کا لہجہ ناصحانہ ہو گیا۔ "اس کی تصاویر ہاتھ آنے تک ہم ایک ایسے سائے سے برسرِپیکار تھے جس سے ہم واقف نہیں تھے۔ وہ اپنے حلیے میں لاکھ تبدیلیاں کر لے، ہماری نظروں سے نہیں بچ سکے گا۔ مجھے کرنل رحمٰن سے ائرپورٹ کے ابتدائی واقعات معلوم ہو چکے ہیں۔ یہ جائز کہ وہ تمہیں دیکھ کر کیوں گھبرا گیا تھا؟ اسے تو ابھی تک یہ زعم ہے کہ اسے کوئی نہیں پہچانتا۔ کل جب اس کی تصویر چھپے گی تو وہ حواس باختہ ہو کر اپنے بال نوچنے پر مجبور ہو جائے گا۔ اس پر بہت زبردست اور سنسنی خیز مچ بنا ہوا ہے۔"
اول خان کی یہ بات واقعی قابلِ غور تھی کہ میرا سامنا ہونے پر ڈاکٹر البیلا نے اتنا شدید ردعمل کیوں ظاہر کیا۔ اس وقت بھی وہ یہ سمجھتا تھا کہ میں اسے نہیں پہچانتا۔ اس کی بوکھلاہٹ کا صرف ایک ہی جواز ہو سکتا تھا کہ اس نے بالکل غیر متوقع طور پر مجھے اپنے سامنے موجود پایا تو دہشت کی وجہ سے اپنے اضطراری ردعمل پر قابو نہیں پا سکا۔ اگر وہ اس مرحلے پر سکون اور سرد مہری کا مظاہرہ کرتے ہوئے انجان بنا رہتا تو میں اس کا کچھ بھی نہیں بگاڑ سکتا تھا۔ پرواز کا وقت ہو جاتا اور وہ اپنے سفر پر روانہ ہو جاتا۔ ثابت یہ ہوا تھا کہ حالات کے ساتھ ساتھ اس کا مقدر بھی گردش میں آیا ہوا تھا۔ اس نے خود ہی اپنا بنا بنایا کھیل بگاڑ لیا تھا۔
"تم بچے کے سر پر سوم حق جا کر اس کو شکار کرنے کی کوشش کرتے رہو" میں دوسرا راستہ اختیار کرنے کا فیصلہ کر چکا ہوں۔ ممکن ہے کل مجھے تمہارے دو چار تندرست آدمیوں کی ضرورت پیش آ جائے۔"
"آدمی مل جائیں گے... ذرا جہانگیر کی بھی خیر خبر لے لو۔ وہ لی دار دراے قتیبے کے بعد میرے دو آدمی مستقل طور پر اسی کے مہمان بنے ہوئے ہیں۔ اگر وہاں ضرورت نہ ہو تو انہیں لوٹ آنا چاہئے۔"
"اچھا ہوا کہ تم نے یاد دلا دیا۔ میں اسے بالکل ہی بھولا ہوا تھا۔ میں آج ہی اس کی خبر لوں گا۔"
"میری طرف سے تمہیں ہر قسم کا تعاون ملے گا لیکن کان کھول کر سن لو کہ عجلت یا جھلاہٹ میں تم کوئی احمقانہ قدم نہیں اٹھاؤ گے۔ ہمیں ڈاکٹر البیلا کی موت سے کہیں زیادہ تمہاری زندگی عزیز ہے۔"
میں نے ایک قہقہہ لگا کر گفتگو کا سلسلہ وہیں ختم کر دیا تاکہ وہ مجھ پر مزید جرح نہ کر سکے۔
"میں آج رات کا کھانا جہانگیر کے ساتھ کھاؤں گا" فرزانہ کے آتے ہی میں نے اعلان کر دیا۔
"میں بھی آپ کے ساتھ چلوں گی" وہ خوش ہو کے بولی "وہ جب سے اس علاقے میں آباد ہوا ہے، ہم ایک بار بھی اس کے گھر نہیں گئے ہیں۔ آپ کو دیکھ کر وہ خوش ہو جائے گا۔"
"وہ ایسا ہی مہمان نواز ہو گیا تو پھر میں بھی تم دونوں کے ساتھ چلوں گی" دردانہ بولی "گھر کی چوکیداری کے لئے سلطان شاہ کافی رہے گا۔ یہ شراب پیتا ہے اور نہ سلطی کو پسند کرتا ہے۔ وہاں جا کر کیا کرے گا۔"
"سلطی سے مجھے اتنی زیادہ پرخاش بھی نہیں ہے" سلطان شاہ نے اپنے معمول کے برعکس بگڑے بغیر کہا "مگر آج میرا باہر جانے کا موڈ نہیں ہے۔ تم تینوں ہی ان لوگوں سے مل آؤ۔ میں لمبی تان کے سو رہوں گا۔"
"تم گھر کی فکر نہ کرو" میں نے سلطان شاہ سے کہا "جہانگیر کے گھر پر ایس پی ایف کے دو آدمی رہ رہے ہیں۔ چند گھنٹوں کے لئے ان میں سے کوئی یہاں آ جائے گا۔ تم چاہو تو اپنے دوستوں اور رشتے داروں سے ملنے چلے جاؤ۔ تمہیں ان سے ملے ہوئے ایک عرصہ بیت گیا ہے۔"
سلطان شاہ کے چہرے پر تشکر کے جذبات امڈ آئے "تم ہر بات کا کتنا خیال رکھتے ہو۔"
میں اسی وقت اسے ایک کام بھی بتانا چاہ رہا تھا لیکن اس کا ممنونیت سے لبریز ردعمل دیکھ کر میں نے وہ ارادہ ملتوی کر دیا۔ کام بتانے سے اس کے جذبات کو ٹھیس لگ سکتی تھی اور وہ یہ سوچنے پر مجبور ہو جاتا کہ میں نے صرف اسی کام کی وجہ سے اسے اپنے لوگوں میں جانے کا مشورہ دیا ہے۔

پروگرام طے ہو گیا۔ ویرا کی رائے تھی کہ ان کے گھر پر اچانک دھاوا بولنے کے بجائے فون کر کے اپنے پروگرام سے آگاہ کر دیا جائے لیکن میں نے اس کی تجویز کو سختی سے مسترد کر دیا۔ جہانگیر کنگال تھا اور نہ اس علاقے میں کھانے پینے کے سامان کا قحط تھا۔ تھوڑی سی رقم خرچ کر کے ہر چیز کا بندوبست کیا جا سکتا تھا۔

چھ بجے چاروں تیار ہو چکے تھے۔ ان تینوں کے چہروں پر پھیلی ہوئی رونق دیکھ کر مجھے احساس ہو رہا تھا کہ ہم چاروں ایک طویل مدت کے بعد ایک ساتھ گھر سے باہر نکل رہے تھے۔ کام اور بھیانک خطرات کے ریلاز نے ہمیں ہلکی پھلکی تفریحات تک سے الگ تھلگ کر کے رکھ دیا تھا۔

شاید ماحول سے ویرا کی بیزاری کا ایک سبب یہ بھی تھا کہ وہ زندگی کے معمولات سے کٹ کر گھر میں محصور ہو کر رہ گئی تھی۔ یہ میرا زوال تھا لیکن میں نے اسے ویرا کے سامنے دہرانے کی ضرورت محسوس نہیں کی۔

سلطان شاہ نے بمشکل ایک ڈیڑھ منٹ میں ہمیں جہانگیر کی قیام گاہ کے سامنے اتار دیا۔ وہ گاڑی چھوڑنے پر مصر تھا مگر میں نے اسی گاڑی سے جانے پر مجبور کر دیا۔ جہانگیر اپنے ہوش و حواس میں رہتا تو ہمیں ہمارے گھر پہنچا سکتا تھا۔ وہ مدہوش ہو جاتا تب بھی ہم چہل قدمی کرتے ہوئے گھر پہنچ سکتے تھے۔

عورتوں کے آگے بڑھ جانے پر سلطان شاہ نے میرے قریب آ کر دھیمے سے کہا "گاڑی میں پٹرول اور میری جیب میں پیسے نہیں ہیں۔۔۔ ہو سکے تو اس کا کوئی بندوبست کر دو۔"

سلطان شاہ کے اس انکشاف نے مجھے نادم کر دیا۔ میں اس کی مالی ضروریات سے عام طور پر غافل رہتا تھا۔ وہ بھی مجھ سے کوئی مطالبہ نہیں کرتا تھا۔ ضرورت ہوتی تو غزالہ سے پیسے لے لیا کرتا تھا۔ اچانک پروگرام بننے کی وجہ سے شاید اسے غزالہ سے پیسے مانگنے کا موقع نہیں مل سکا تھا۔ دوسری اہم بات یہ تھی کہ گاڑی میں پٹرول کی پوزیشن کا اندازہ اگنیشن آن کرنے سے پہلے ہو ہی نہیں سکتا تھا۔

میں نے اپنی جیب سے سو سو روپے والے نوٹوں کی ایک گڈی نکال کر اس کی جیب میں اڑس دی اور اس کی طرف دیکھے بغیر عمارت کی طرف چل دیا۔

جہانگیر کے گھر کی گھنٹی بجتے ہی راہداری میں واقع ایک دروازہ کھلا۔ جھری میں ایس بی ایف کا ایک ننھا سا چہرہ موجود تھا۔ مجھے پہچان کر اس کے ہونٹوں پر خفیف سی مسکراہٹ نمودار ہوئی اور دروازہ بند ہو گیا۔

ہمیں چند ثانیوں تک انتظار کرنا پڑا۔ سلمیٰ نے دروازہ کھولا اور ہم لوگوں کو دیکھ کر حیران رہ گئی۔ اس نے بڑھ کر غزالہ کو اپنے سینے سے لپٹا لیا تھا پھر وہ اسی تپاک سے ویرا سے بھی بغلگیر ہو گئی۔

"خیریت ہے؟" تعجب کے سبھی تھے۔۔۔ سے جہانگیر کی آواز گونجی۔

"تمہارے بدنگ تمہاری خیریت لینے آئے ہیں" میں نے اندر داخل ہو کر دروازہ بند کرتے ہوئے کہا۔

"آہ۔۔۔ شاہ!" وہ دونوں ہاتھ پھیلا کر والہانہ انداز میں ایک دروازے میں سے نمودار ہوا اور بے تعجب "تو بے نصیب" کہتا ہوا مجھ سے بغل گیر ہو گیا۔ اس کے سانسوں میں الکحل کی ہلکی ہلکی بو موجود تھی۔

"میں تم سے بہت ناراض ہوں" وہ ڈرائنگ روم کی طرف راہنمائی کرتے ہوئے بولا "مجھے اپنے گھر آنے دیتے ہو نہ خود یہاں آتے ہو۔ معلوم ہوتا ہے کہ چند مہینوں میں تمہارا خون بالکل سفید ہو گیا ہے۔"

غزالہ نے سلمیٰ سے اس کے بچے کی خیریت پوچھی اور وہ ان دونوں کو اپنی خواب گاہ میں لیتی چلی گئی۔

"ویرا کو دیکھتے ہی تمہیں شکیل اردو بولنے کا دورہ کیوں پڑ گیا ہے؟" ڈرائنگ روم میں پہنچنے کے بعد میں نے جہانگیر کو گھورتے ہوئے پوچھا "تم خوب صورت عورتوں کو دیکھتے ہی بے قابو ہونے لگتے ہو اسی لئے سلمیٰ سے آئے دن تمہاری ان بن رہتی ہے۔ کسی وقت اپنی کھوپڑی پر قابو بھی رکھا کرو۔"

وہ مجھے آنکھ مار کر ازفرانہ انداز میں مسکراتے ہوئے بولا "روز روز کیک کھانے والے اس میں اور روٹی میں کوئی تمیز نہیں کرتے۔ کیک کی قدر و قیمت وہی جانتا ہے جو اس کے لئے مہینوں ترستا رہا ہو۔"

"تمہارا مطلب ہے کہ ویرا کیک ہے اور میں اسے روز توڑ رہا ہوں۔"

وہ بے ڈھنگے پن سے ہنسنے لگا پھر بولا "کیوں میری زبان کھلواتے ہو؟ کیا تم نے اس جیسی بے لگام عورت کو پوجا کرنے کے لئے ساتھ رکھا ہوا ہے۔ تمہاری سوچ ہے کہ بیوی بھی کوئی اعتراض نہیں کرتی۔"

"آہستہ بولو" میں نے ڈپٹ کے کہا "اعتراض والی بات ہو گی تب ہی تو اعتراض کرے گی نا۔"

"اگر تم کو ایسی ہی پارسائی لاحق ہو گئی ہے تو اسے چند ہفتے کے لئے یہاں چھوڑ دو" اس نے حریصانہ لہجے میں التجا کی "ظالم نے ایسی صورت پائی ہے کہ اسے دیکھتے ہی طبیعت تازہ ہو جاتی ہے۔"

"وہ تمہیں راس نہیں آسکے گی۔ جہاں رہی تو تم دن رات نشے میں دھت ہو کر اسی کے قصیدے پڑھتے رہو گے اور سلمیٰ تمہاری زندگی عذاب بنا دے گی۔۔۔ یہ بتاؤ کہ اس وقت تمہارا بچی کہاں ہے؟"

"خدا کی قسم ابھی جہاں گلاس بنا کر دو ہی گھونٹ لیے تھے کہ تم آ گئے۔ بھائی! رات ساتھ تو بوتل پر تجے ہیں اٹھا لانا ہوں۔ تمہارے ساتھ پینے ہوئے بہت دن ہو گئے میں تو اپنے کرنے میں ڈیا تھا۔"

ہو گیا آج کل تمہارے اور سلمیٰ کے کمرے پھر الگ الگ ہو گئے ہیں؟"

"رات بے رات بچے کے رونے سے نیند خراب ہوتی ہے۔ اس کی وجہ سے میں الگ سوتا ہوں ورنہ ہم دونوں میں کوئی جھگڑا نہیں ہے۔ جب دل چاہتا ہے' ذرا بچے کو گود میں لے کر میرے کمرے میں گھس آتی ہے۔"

اندر سے اچانک ہی بچے کے رونے کی آواز آنے لگی پھر سلمیٰ بچے کو چپ کرانے کی بلند آہنگ کوششوں میں مصروف ہو گئی۔ معلوم ہو رہا تھا کہ ویرا یا غزالہ نے بچے کو چھیڑ کر رونے پر مجبور کر دیا تھا۔

"دن میں اس پر بہت پیار آتا ہے" جہانگیر کہہ رہا تھا "رات کو یہ بچے گلا پھاڑ کر روتا ہے تو اس کی آواز زہر لگتی ہے۔ پتا نہیں روتے ہوئے بچوں کو کس دل سے پیار کرتی ہیں۔"

اپنی بات مکمل کرتے ہی وہ کچھ کہے بغیر اندر غائب ہو گیا۔ چند منٹوں بعد وہ آستین سے اپنا منہ پونچھتا ہوا واپس لوٹا تو خواتین بھی ہنستی بولتی ہوئی ڈرائنگ روم میں آ گئیں۔ شاید سلمیٰ نے بچے کو بہلا پھسلا کر دوبارہ اس کے بستر میں ڈال دیا تھا یا پھر اسے ...ڑ میں مصروف کر دیا تھا۔

"آہا! عورتوں کے لیے یہ کمرا خالی کر کے ہم اندر بیٹھتے ہیں۔" جہانگیر نے مسکراہٹ سے مجھے مخاطب کیا۔

"کیوں؟ کیا انہیں عورتوں میں بیٹھتے ہوئے شرم آتی ہے؟" سلمیٰ نے جہانگیر سے پوچھا۔

میں اٹھتے اٹھتے صوفے سے چپک کر رہ گیا۔ سلمیٰ کے فقرے پر جہانگیر نے ایک فرمائشی قہقہہ لگایا اور کہا "جانے دو۔ مردوں کی باتیں عورتوں کی باتوں سے بہت مختلف ہوتی ہیں۔ بے چارے کمرے میں بیٹھ کر کچھ شغل کر لیں گے۔ دونوں بہت دنوں بعد ایک دوسرے سے ملے ہیں۔"

"میں ان کی عادتوں سے خوب واقف ہوں" سلمیٰ خوش دلی سے کہتے ہوئے اسی صوفے پر بیٹھ گئی جس کا ایک گوشہ میں نے تھام رکھا تھا۔ میں ذرا کھسک کر اپنی جگہ سے مزید سمٹ گیا۔ وہ کہہ رہی تھی "مجھے غصہ اس بات پر آتا ہے کہ یہ مجھے بے وقوف سمجھتے ہیں۔ کسی طرح بھی کہہ سکتے تھے کہ ہم اندر بیٹھ کر پیتے ہیں۔ ان کو کون روک لیتا۔ یہ ہمیشہ اپنی ہی من مانی کرتے ہیں۔"

"کبھی بھی من مانی نہیں کرتے" غزالہ نے دفاع کیا "اب تو انہوں نے پینا بھی کم کر دیا ہے۔"

"پہلے میں بھی ان کی بری عادتوں کو اپنے رشتے داروں سے چھپاتی تھی۔ رفتہ رفتہ ان کا حوصلہ اتنا بڑھ گیا کہ انہوں نے ہمارے گھر کو ہی شراب خانہ بنا کر رکھ دیا" سلمیٰ کی زبان خوب چل رہی تھی۔

"پینے میں کوئی حرج نہیں' میں بھی پیتی ہوں" ویرا بول پڑی۔
"میرے کمرے میں بہت سی بوتلیں موجود رہتی ہیں۔ ہاں' پی کر بہکنے سے آدمی تماشا بن جاتا ہے۔ میں بھی اس بات کا خیال رکھتی ہوں۔"

"پھر تم بھی ان دونوں کے ساتھ اندر ہی چلی جاؤ" سلمیٰ نے برا مانے بغیر کہا "میں غزالہ کے ساتھ یہیں بیٹھوں گی۔ ہم دونوں ایک طویل مدت کے بعد ایک دوسرے سے ملے ہیں۔"

جہانگیر دروازے میں کھڑا' سلمیٰ کی نظریں بچا کر مجھے اٹھنے کے متعلق تیز اشارے کر رہا تھا۔ میں نے اطمینان سے اٹھ کر ایک سگریٹ سلگائی اور دروازے کی طرف چل دیا۔ اس بار سلمیٰ خاموش رہی تھی۔

"تم برا نہ مانو تو میں اپنا گلاس بنا کر یہیں لے آؤں؟" ویرا کی آواز میرے کانوں میں آئی۔

"شوق سے لے آؤ۔ ایک شرابی کی بیوی ایسی باتوں کا برا نہیں مانتی" سلمیٰ کا جواب کاٹ دار تھا۔

"یار' اس بار تو سلمیٰ اپنے میکے سے بہت تیز و طرار بن کے لوٹی ہے" میں نے جہانگیر کے آراستہ کمرے کا جائزہ لیتے ہوئے حیرت سے کہا "ہر بات کا منہ توڑ جواب دے رہی ہے۔"

"لعنت بھیجو اس پر اور اپنی کرسی سنبھالو!" وہ بے پروائی سے ایک گدیلی کرسی میں دھنس کر بولا "ویرا ابھی آتی ہوگی۔ ابھی سے تین گلاس بنائے لیتے ہیں۔ کیا خیال ہے تمہارا؟"

"ضرور بناؤ لیکن یہ یاد رکھنا کہ آج ویرا عورتوں میں بیٹھ کر پیے گی۔ تمہاری دال نہیں گلے گی۔"

جہانگیر نے دو لمبے لمبے گھونٹ لے کر اپنا گلاس خالی کر دیا اور برے برے منہ بناتے ہوئے نئے سرے سے تین گلاس تیار کرنے میں مصروف ہو گیا۔ اس مہلت کو غنیمت جانتے ہوئے میں نے اپنی جگہ چھوڑ دی۔ جہانگیر نے مجھ سے کوئی تعرض نہیں کیا۔ مجھے اس کے گھر میں کبھی کسی روک ٹوک کا سامنا نہیں کرنا پڑا تھا۔

میں نے فلیٹ سے راہداری میں نکل کر جہانگیر کے گیسٹ روم کے باہر کھلنے والے دروازے پر دستک دی تو اول خان کا ریتی قدری باہر آیا جسے میں پہلے دیکھ چکا تھا۔

"تمہارا ساتھی کہاں ہے؟" میں نے منصبانہ لہجے میں سوال کیا۔

"جی ــــــ جی وہ گھر کا سودا لینے گیا ہے۔ بس آتا ہی ہوگا۔" وہ خفت سے بولا۔

"وہ آجائے تو تم ہمارے گھر چلے جانا۔ اس وقت وہاں کوئی نہیں ہے۔" یہ کہہ کر میں نے فلیٹ کی چابی اس کے حوالے کر دی اور دوبارہ جہانگیر کے کمرے میں لوٹ آیا۔

ڈرائنگ روم میں سلمیٰ' غزالہ کے ساتھ باتوں میں مصروف تھی۔ ویرا موقع پاتے ہی جہانگیر کے کمرے میں پہنچ گئی تھی اور دونوں ہاتھوں سے گلاس تھامے دلچسپی سے جہانگیر کی کوئی بات سن

رہی تھی۔

جہانگیر کہہ رہا تھا "...... یہ رشتہ ہی بہت عجیب ہوتا ہے۔ دنیا کی ساری عورتیں حسین اور خوش مزاج ہوتی ہیں۔ وہ مسکراتی ہیں تو دل اچھل کر حلق میں آنے لگتا ہے۔ بدن چھو لیں تو خون کا دوران تیز ہو جاتا ہے۔ لیکن شادی ہوتے ہی ان پر نہ جانے کیا پھٹکار برسنے لگتی ہے کہ شوہر کے لیے زہر کا گولا بن جاتی ہیں......"

"شاید تم وریا کو اس کے مستقبل سے آگاہ کرنے کی کوشش کر رہے ہو۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر ٹکڑا لگایا۔

"میرا شادی کرنے کا سرے سے کوئی ارادہ نہیں ہے۔" وریا گلاس لے کر کرسی سے اٹھتے ہوئے بولی "میرے لیے یہ خوش خبری ہے کہ اس طرح میں ساری عمر بیویوں پر برسنے والی خدائی پھٹکار سے بچی رہوں گی۔"

"جہانگیر اپنی ان ہی بچے دار باتوں سے عورتوں کو فریب دیتا ہے۔ بیوی میں ہزار عیب نکالے بغیر کوئی شادی شدہ مرد دوسری عورتوں کی توجہ حاصل نہیں کر سکتا۔ اگر یہ سچا ہے تو اس سے کہو کہ یہی باتیں سلمیٰ کے سامنے بھی دہرائے ورنہ اسی پر دنیا جہان کی پھٹکار نازل ہوگی۔" میں نے کہا۔

"تو صبح سے کام لو!" وریا اپنی کمر کو ہلکا سا بل دے کر بولی "ہم یہاں بلوہ کرانے نہیں، اچھا وقت گزارنے کے لیے آئے ہیں۔ میں عورتوں میں جا رہی ہوں۔ تم جہانگیر کو اشتعال نہ دلانا۔"

وہ چلی گئی اور جہانگیر کے ہونٹوں کے مسکراتے ہوئے گوشے خود بہ خود سکڑ گئے۔

"تم نے اسپیشل ٹاسک فورس والوں کی مٹی پلید کی ہوئی ہے۔ وہ لڑاکا لوگ ہیں اور تم ان سے گھر کے کام لے رہے ہو۔" میں نے تعجب ہوتے ہی اس پر ملامت کرنی شروع کر دی۔

"مجھے خود برا لگتا ہے مگر سلمیٰ کو سمجھانا میرے بس کا روگ نہیں ہے۔ وہ ہنس ہنس کر انہیں کام بتاتی ہے اور وہ کاٹھ کے الو کی طرح اس کے اشاروں پر ناچنے لگتے ہیں۔" وہ ایک گھونٹ لے کر بے زاری سے بولا "پرسوں ہی ان میں سے کوئی سلمیٰ کے باتھ روم میں گھسا واشنگ مشین پر اس کے کپڑے دھو رہا تھا۔"

"لعنت ہو تم پر...... تم یہ سب خرافات کیسے برداشت کر لیتے ہو؟" مجھے واقعی تاؤ آ گیا۔

"میں کچھ برداشت نہیں کرتا۔" اس نے متکبرانہ انداز میں کہا "اس نے جس دن مجھ سے کپڑے دھونے کی فرمائش کی، میں اسی روز اسے ویلی کے دوسرے درجے میں بٹھا کر میکے روانہ کر دوں گا۔"

"لاحول ولا! میں کپڑے دھونے کی نہیں، سلمیٰ کے ہنس ہنس کر باتیں کرنے کا ذکر کر رہا تھا۔ وہ دونوں جوان مرد ہیں۔ تم کیسے برداشت کر لیتے ہو کہ تمہاری بیوی غیر مردوں سے اس طرح باتیں کرتی رہے۔"

"وہ غیر ہوتے تو میں ایک دن بھی انہیں یہاں نہ ٹکنے دیتا۔ تم ہی نے بتایا تھا کہ وہ اول خان کے آدمی ہیں۔ سلمیٰ ان کو محافظ سمجھتی ہے۔ وہ لحاظ مروت میں اس کا ہاتھ بٹا دیتے ہیں تو اس میں کیا حرج ہے۔ جہاں تک اصول کی بات ہے، یہ سب غلط ہو رہا ہے۔ انہیں وہی کام کرنا چاہیے جس کے لیے انہیں یہاں بھیجا گیا ہے۔"

میرا دل چاہا کہ دونوں ہاتھوں سے اس کا سر پیٹ کر رکھ دوں۔ بعض معاملات میں وہ اکثر اس قدر کند ذہن ثابت ہوتا تھا کہ اپنے رویے سے میری ہڈیاں سلگا کے رکھ دیتا تھا۔

"ساری غلطی ان ہی کی ہے۔ وہ اپنی حدود سے تجاوز کر رہے ہیں۔" میں نے الفاظ چبا چبا کے غصے سے کہا "انہیں یہاں گارڈ بنا کر بھیجا گیا مگر وہ دھوبی اور ملازموں والے کام کر رہے ہیں۔ ان کی سزا یہ ہے کہ انہیں کل ہی یہاں سے معزول کر کے اول خان کے پاس بھیج دیا جائے۔"

"نہیں!" میری دھمکی پر اس نے گلاس اپنے لبوں سے ہٹا کر جلدی سے کہا "وہ دونوں چلے گئے تو ہمارا کیا بنے گا؟ ہم اپنے دشمنوں کے رحم و کرم پر رہ جائیں گے۔ میں سلمیٰ کو سمجھانے کی کوشش کروں گا کہ وہ ان دونوں کو ان کی اوقات میں رہنے دے۔ وہ ٹی وی ڈرامے دیکھنے کے لیے انہیں گھر میں بلا لیتی ہے۔"

ٹی وی والی بات میں پہلے بھی سن چکا تھا۔ جہانگیر خود بھی جی بھر کر سلمیٰ سے بے وفائیاں کرتا رہتا تھا لیکن سلمیٰ کی ناروا حوصلہ افزائیوں کے بارے میں اس کی عقل پر پردہ پڑا ہوا تھا۔ مجھے ڈر تھا کہ وہاں یہی رنگ ڈھنگ چلتے رہے تو کسی دن ایسا دھماکا ہوگا جو اپنے ساتھ سب کچھ لے ڈوبے گا۔ میں نے مصالحانہ لہجہ اختیار کرتے ہوئے کہا "دشمنوں کا پتا صاف کیا جا چکا ہے۔ تمہیں ان کی طرف سے فکر مند ہونے کی کوئی ضرورت نہیں۔ یہ دونوں یہاں بیٹھے مفت کی روٹیاں توڑتے رہے تو تھوڑے ہی دنوں میں اول خان کے لیے اپنی افادیت کھو بیٹھیں گے۔ میرا مشورہ مانو تو کل تک ہی انہیں یہاں سے چلتا کر دیا جائے گا۔ گھر کے کام کاج کے لیے تم آسانی سے ایک دو ملازم رکھ سکتے ہو۔"

"اگر تمہارا یہ مشورہ ہے تو انہیں واپس ہی کر دو۔" وہ سوچتے ہوئے بولا "گھر کے کام تو تھم تھم کر چلتے ہی جاتے ہیں۔"

"یہ بتاؤ کہ اس بلاک میں کیسی گزر رہی ہے؟" میں نے اس کی عادات اور مزاج کی مناسبت سے ایک دلچسپ سوال پوچھا "اور آتے ہوئے مجھے کئی دل فریب چہرے نظر آئے تھے۔"

"سب ہاتھی کے دانت ہیں جو بس دیکھنے کے لیے ہوتے ہیں۔" اس نے افسردگی سے جواب دیا "سب معصوم بے ناتا لوگ اپنے پڑوسیوں تک سے ملنا گوارا نہیں کرتے۔ کبھی ملنے جلنے کا کوئی سلسلہ ہو تو پھر اسی میں دوستیاں ہوتی چلی جاتی ہیں۔ اس علاقے میں فلیٹوں کا ماحول بہت مختلف ہے۔"

"اس کی ایک اہم وجہ ہے۔" میں نے ایک گھونٹ لینے کے بعد کہا "ملک میں شراب پر پابندی لگی تو کشیدگی کا کاروبار سرکاری تحویل سے نکل کر چور بازار میں چلا گیا۔ ملک میں شراب کی کھپت کم ہونے کے بجائے بڑھ گئی۔ یہ اور بات ہے کہ پابندی کی وجہ سے شراب کے دام بے تحاشا بڑھ چکے ہیں۔ اسی......"

"ارے بھائی! فلیٹوں کے ماحول کو تم نے شراب سے کہاں ملا دیا۔ میں حسینوں اور نازنینوں کی بات کر رہا تھا جو ہر وقت اپنی ہی دنیا میں کھوئی رہتی ہیں، دوسروں کی ذرا بھی پروا نہیں کرتیں۔" وہ میری بات کاٹ کے بولا۔

"میں اسی طرف آ رہا تھا۔ جسم فروشی کے قدیم ترین پیشے پر پابندی لگا کر ان کی معروف بستیاں اجاڑ دی گئیں تو وہ سب کی سب ہی پھیل گئیں۔ ان کی تعلیم یافتہ اولادیں آج بھی اپنے موروثی پیشے سے منسلک ہیں لیکن انہوں نے دام بڑھا کر مال کمانے کے نئے ڈھنگ ایجاد کر لیے ہیں۔ وہ شہر کے فیشن ایبل علاقوں میں کرائے کے مکانوں میں آباد ہیں۔ ان کی مشتبہ مصروفیات پڑوسیوں کی نظروں میں آنے لگتی ہیں تو وہ ٹھکانے بدل لیتی ہیں۔ وہ اپنے پیشے کی رازداری کی وجہ سے پڑوسیوں سے الگ تھلگ رہتی ہیں۔ شریف گھرانے اس خوف سے اپنے خول میں بند رہتے ہیں کہ کہیں بے خبری میں وہ کسی آبرو باختہ گھرانے سے دوستی نہ کر بیٹھیں۔ یہ مرض اتنا بڑھ چکا ہے کہ فلیٹوں کے سنگلاخ جنگلوں میں بسنے والے چوری چھپے ایک دوسرے کی سرگرمیوں پر کڑی نظر رکھتے ہیں لیکن روز سامنا ہونے کے باوجود ایک دوسرے سے شناسائی کا اظہار کرنے سے گھبراتے ہیں۔"

"تمہیں اس علاقے میں آباد آبرو باختہ گھرانوں کے بارے میں ضرور معلوم ہوگا؟" اس نے رازدارانہ تجسس کے ساتھ دبے لہجے میں پوچھا "آس پاس کے ایسے چند پتے مل جائیں تو مزہ آ جائے گا۔"

"سنا ہے کہ اخبارات کے چھوٹے اشتہاروں میں ذو معنی اور مخصوص متن کے ساتھ سادہ اطلاعات چھپوانے کی ابتدا ہو چکی ہے۔ تاڑنے والے مطلب کے اشتہار فوراً تاڑ لیتے ہیں۔ تم باقاعدگی سے اشتہار بینی شروع کر دو۔ تھوڑے ہی دنوں میں اس بارے میں خود کفیل ہو جاؤ گے۔" میں نے طنزیہ لہجے میں کہا۔

"اس کا مطلب ہے کہ ہم واقعی ترقی کر رہے ہیں۔" وہ حیرت سے پلکیں جھپکا کے بولا "سنا ہے کہ وہ لندن وغیرہ کے ہر پبلک فون بوتھ میں ذاتی کارڈ کے سائز کے رنگین اشتہار اور وزٹنگ کارڈ لگے ہوتے ہیں۔ آدمی ایک فون کال پر اپنی مرضی کی رفاقت خرید سکتا ہے۔"

"تم اسے ترقی کہہ رہے ہو؟" میں نے حقارت سے کہا "یہ پستی کی انتہا ہے۔ مصر کے بازاروں میں بکنے والے انسانی بازاروں کو انسانیت کی تذلیل قرار دینے والے آج ان ہی راستوں کے مسافر ہیں۔ وہ خود بھی اس گندگی کو ترقی کا نام دیتے ہوئے شرماتے ہیں اسی لیے اسے انفرادی آزادی کہہ لیتے ہیں۔"

"ہاں۔ آزادی زیادہ مناسب ہے۔" وہ جلدی سے بولا "تو یہ چھوٹے اشتہارات یہاں کے کس اخبار میں چھپتے ہیں؟"

"میں نے یہاں کے اخبارات کا ذکر نہیں کیا تھا۔" میں نے آنکھیں نکال کے کہا "وہ سب مقدس گائے ہیں۔ ان پر ایسی الزام تراشی نہیں کی جا سکتی۔ میں نے صرف اخبارات کی بات کی تھی۔ وہ قطب شمالی کے اخبار بھی ہو سکتے ہیں۔"

اس نے برا مانے ہوئے انداز میں اپنا دوسرا گلاس بھی خالی کر دیا۔ مجھے اس بدتمیز میزبان کا ساتھ دینے کے لیے اپنا گلاس ختم کرنا پڑا اور اس نے فوراً ہی دونوں گلاسوں میں اسکاچ انڈیلنی شروع کر دی۔ وہ میرے گلاس میں برف ڈالنے کے بعد پانی ملا رہا تھا کہ پیچھے سے اچانک ویرا آئی اور اپنا خالی گلاس میرے سامنے رکھ کر جہانگیر کا بھرا ہوا گلاس اٹھا لے گئی۔

"پرانے لوگوں میں سے اب تمہارا کس کس سے میل جول ہے؟" جہانگیر کے فارغ ہونے کے بعد میں نے سرسری لہجے میں سوال کیا "میرے مقابلے میں تمہارے ملنے والوں کی تعداد ہمیشہ قابلِ رشک رہی ہے۔"

"شادی کے بعد سب کچھ اجڑ گیا۔" وہ حسرت بھری آواز میں بولا "پہلے محفلیں جما کرتی تھیں تو بہت سے دوست اکٹھے ہو جاتے تھے۔ اب تو ان کی صورتیں دیکھے ہوئے بھی برسوں بیت گئے۔"

"ایسے لوگ پر امن دولت مند کو اپنے نرغے میں لے لیتے ہیں۔ وہ خود غرض کسی کے دوست نہیں ہوتے۔ مفت کی شراب پینے اور اپنی شامیں رنگین بنانے کے لیے ہر روز کسی نئے دسترخوان پر نظر آتے ہیں۔ جہاں راتب ملنے کی امید نہ ہو، وہاں ان کا سایہ بھی نظر نہیں آتا۔ انہیں دوست کہہ کر اس مقدس رشتے کی تحقیر نہ کرو۔"

"اب تو بس گھر ہی گھر رہ گیا ہے۔ جس سے دوستی پکی ہونے لگتی ہے اسی کو سلطنی کی نظر لگ جاتی ہے۔ کئی برس سے تم بہت قریب سے میرا رہن سہن دیکھ رہے ہو۔" وہ سگریٹ کا کش لگا کر بولا۔

"بدرو دادا اور کئی پرانے ذوقیوں کے بارے میں تم نے مجھے بہت کچھ بتایا تھا۔" میں نے اسے یاد دلایا۔

"جب تک کارخشی جانبازی آباد تھی کچھ یاروں سے میل ملاقات یا بات چیت ہوتی رہتی تھی۔ اب اڈا وہ آشیانہ بھی برباد ہو چکا ہے۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ آدمی کس سے ملے اور کس سے نہ ملے۔"

"ساکا کی کوئی خیر خبر ہے؟" میں نے پوری امید کے ساتھ وہ اہم ترین سوال کر ڈالا۔

"کون ساکا؟" وہ اپنے ذہن پر زور دیتے ہوئے بولا "پتا نہیں

"تم کونسے گڑے مردے اکھاڑ رہے ہو۔"

"یہ وہی جو لیاری کے اڈے پر نگرانی کے لیے کام کرتا تھا اور اکثر نادر کے پاس آتا رہتا تھا۔"

"اوہ!" اس نے بہت تیوری چڑھا کر کہا "تم بہت دور کی بات کر رہے ہو۔ نادر بھی کیا آدمی تھا۔ یاروں کا یار۔ لیکن زبان کا کڑوا تھا۔ دیکھو کہ ہم میں سے کوئی بھی اپنے اس جگری یار کے جنازے کو کندھا نہیں دے سکا تھا۔" ساکا کو بھول کر اس کا ذہن اچانک نادر کی طرف بھٹک گیا تھا۔

"نادر شی میں میرا پہلا ہم خیال تھا۔ فرق اتنا تھا کہ میں خاموشی سے کام کرتا رہا اور اس نے اپنے بڑوں کی طاقت کا اندازہ لگائے بغیر ہر ایک کے سامنے کڑوی کسیلی باتیں کرنی شروع کر دیں۔ نتیجہ تم نے دیکھ لیا۔ وہ بے خبری میں مار ڈالا گیا مگر میرا خیال ہے کہ ساکا ابھی تک زندہ ہے۔"

"تم اس شخص کی بات تو نہیں کر رہے جو باتیں کرتے ہوئے اپنے کان ہلاتا رہتا ہے۔"

میں بے اختیار ہنس پڑا "تمہاری یادداشت لاجواب ہے مگر وہ جان بوجھ کر اپنے کان نہیں ہلاتا تھا۔ اس کے چہرے کے عضلات میں ایسی کوئی خرابی تھی کہ وہ بولتا تھا تو اس کے کان خود بہ خود ہلنے لگتے تھے۔"

"وہ بہت مزے میں ہے۔ ہم لوگوں کے بعد بھی وہ اپنے پرانے دھندے سے چپٹا رہا۔ چند مہینے پہلے کسی سے سنا تھا کہ اب وہ ہیروئن کا بہت بڑا بیوپاری بن چکا ہے۔ اس کا مال یورپ میں جاتا ہے۔" بات کرتے کرتے اس نے پوری طرح آنکھیں کھول کر میری طرف دیکھا اور لمحہ بھر کی خاموشی کے بعد سوال کیا "آج تمہیں ساکا کیوں یاد آ رہا ہے؟"

"میں ایک ذاتی کام کے لیے اس سے ملنا چاہ رہا ہوں۔" میں نے بات کھول دی۔

"یہ کہو کہ تمہیں اس کے پتے کی ضرورت ہے۔ ساکا اب اتنا بڑا آدمی ہو چکا ہے کہ شہر میں اسے آسانی سے تلاش نہیں کیا جا سکے گا۔ میں ایک بات جانتا ہوں کہ اس نے ڈبرے وارنی کی چوکھٹ نہیں چھوڑی ہو گی۔"

"یہ ڈبرے وارنی کون ہے؟" اس کی ٹھہری ٹھہری باتیں میرے تجسس کو ابھار رہی تھیں۔

"حیرت ہے کہ تم اس کے بارے میں نہیں جانتے۔ وہ پرنس ساکا کے حوالے سے بہت مشہور ہوئی تھی۔"

"تمہیں یاد ہو تو اس کی کہانی سناؤ۔ شاید میرا حافظہ کام کرنے لگے۔"

"نیپیئر روڈ پر بلبل ہزار داستان بلڈنگ بہت مشہور ہے۔ وہاں رہنے والیوں نے ایک زمانے میں فلموں میں بڑا نام پیدا کیا تھا۔ اسی کے برابر میں ڈبرے وارنی کا تنگ فلیٹ تھا۔ پرنس ساکا اس بازار کے مستقل گاہکوں میں سے تھا۔ ایک دن اس نے ڈبرے وارنی کی بیٹی کو دیکھا اور اسے دل دے بیٹھا۔ اس زمانے میں بھی اس کے پاس بہت مال ہوا کرتا تھا۔ اس نے ڈبرے وارنی کو بہت لالچ دیے لیکن وہ بڑھاپے میں اپنی اکلوتی بیٹی سے دستبردار ہونے پر تیار نہیں ہوئی۔ وہ بہت لمبا قصہ تھا۔ مختصر یوں سمجھو کہ ساکا نے ڈبرے وارنی کا ماہوار خرچہ باندھ دیا اور اس فلیٹ میں تماش بینوں کی آمد بند ہو گئی۔ سنا ہے کہ اس وقت سے ساکا روزانہ اپنا کچھ وقت اس لڑکی کے پاس گزارتا ہے۔ لڑکی کا نام نادیہ یا شازیہ ہے۔ آج کل کی خبر نہیں۔ سال بھر پہلے ساکا نے اسے گارڈن ایسٹ کے علاقے میں ایک کوٹھی خرید کر دی تھی۔ اگر وہ لڑکی اب بھی وہیں رہ رہی ہے تو وہاں ساکا ضرور مل سکے گا۔"

"اس کوٹھی کا پتا بھی چل جائے گا۔ تمہیں یہ باتیں کس نے بتائی تھیں؟"

"ڈبرے وارنی اور اس کی لڑکی کا قصہ مجھے معلوم تھا۔ کوٹھی والی بات چند مہینے پہلے کسی نے بتائی تھی۔ اس وقت یاد نہیں آ رہا کہ یہ کس سے سنی تھی۔ تم کو اچانک ساکا کی کیا ضرورت پیش آ گئی ہے۔"

میں اس کے سامنے داس البیڈا کا نام لیتا تو پھر وہ اس کی پوری کہانی کریدنا چاہتا۔ میں نے اسے ٹالنے کے لیے کہا "وہ بھی کسی کے ہاتھوں تنگ ہوا ہے مگر میں اسے مارنے کا ارادہ نہیں رکھتا۔ اس سے مجھے دوسرے اہم گرگوں کے بارے میں بہت سی کارآمد باتیں معلوم ہو سکتی ہیں۔"

"خوب!" سلمٰی کی چبھتی ہوئی آواز پر میں تیزی سے گھوما۔ تینوں عورتیں جہانگیر کے کمرے کے دروازے پر کھڑی ہوئی تھیں اور سلمٰی دونوں ہاتھ کمر پر رکھے کہہ رہی تھی "مہمانوں کے کھانے کا بھی کچھ خیال ہے یا صبح تک یہی دور چلتا رہے گا؟ معلوم ہوتا ہے کہ گھر کے بارے میں تم ہر ذمے داری سے مبرا ہو۔"

جہانگیر ان تینوں کو دیکھتے ہی کرسی چھوڑ کر کھڑا ہو گیا تھا "اسکاچ تو وقت گزاری کا ایک بہانہ ہے ورنہ ہم دونوں ایک اہم موضوع پر بات کر رہے تھے۔"

"تم دونوں جب بھی کسی اہم موضوع پر بات کرتے ہو اس کے دو چار دن بعد ہی کوئی نہ کوئی مصیبت ٹوٹ پڑتی ہے۔ خدا خیر کرے۔ پتا نہیں اب کیا ہونے والا ہے۔"

"بے فکر رہو، کچھ نہیں ہو گا۔ کھانے کے لیے جو چاہو منگوا لو۔ یہ اپنے لوگ ہیں۔ کوئی اعتراض نہیں کریں گے۔"

"اور پیسے کہاں سے لاؤں؟" سلمٰی نے دھیرے سے پوچھا۔ جہانگیر نے جیب سے چند بڑے نوٹ نکالے اور گنے بغیر سلمٰی کی طرف بڑھا دیے "یہ کم ہوں تو اور لے لینا۔"

سلمٰی، غزالہ کے ساتھ واپس لوٹ گئی۔ وہ دروازے سے گزر کر اندر آ گئی۔

"تم دونوں کس اہم موضوع پر گفتگو کر رہے تھے؟" اس نے مذاق اڑانے والے انداز میں پوچھا۔

"پرنس ساگا کے بارے میں۔" میری کسی وضاحت سے پہلے جہانگیر بول پڑا۔

"یہ واقعی اہم موضوع تھا۔" وہ اپنے لہجے پر نادم ہو کر بولی۔ "میں سمجھی کہ تم سلمیٰ کو تنگ کر رہے ہو۔"

"بہار جو اپنی ٹانگ اڑانے کے بجائے ڈرائنگ روم میں مجھ کو اور انہیں بات کرنے دو۔" میں نے ربا کو گھور کر کہا۔ مجھے ڈر تھا کہ اس نے ساگا کے حوالے سے راس البیڈا کا ذکر چھیڑ دیا تو میرا جھوٹ کھل جائے گا۔

دیبا نے اپنا گلاس خالی کر کے میز پر رکھتے ہوئے کہا "اسے ایکسٹرا لارج کردو۔ یہ میرا آخری پیگ ہو گا۔ اس کے بعد ہم کھانے کی تیاری کریں گے۔ اس وقت تک تمہارے مذاکرات بھی مکمل ہو جائیں گے۔"

وہ اپنا گلاس لے کر لوٹ گئی تو میں نے جہانگیر سے پوچھا "ساگا پرنس کب سے ہو گیا؟"

"اس کے پاس پیسہ بہہ کر آیا تو لوگوں نے خود ہی اس کے نام کے ساتھ پرنس لگا دیا۔ اب وہ بھی خود کو پرنس ساگا کہہ کر متعارف کراتا ہے۔ یہ ایک عجیب بات ہے کہ انسان دوسروں کے دیے ہوئے برے خطاب کو نظر انداز کر دیتا ہے لیکن اچھے خطاب کو زبردستی اپنانے کی کوشش کرتا ہے۔"

میرا ارادہ تھا کہ وہ گلاس ختم ہونے کے بعد میں جہانگیر کو مزید مے نوشی سے روک دوں گا۔ میرے ٹوکنے سے پہلے اس نے خود ہی اعلان کر دیا کہ گھر میں مہمان خواتین کی موجودگی کی وجہ سے اس دور کو وہیں ختم کر دے گا تاکہ کھانے کے بعد کچھ دیر کے لیے سب اکٹھے بیٹھ کر باتیں کر سکیں۔

میں جہانگیر سے ساگا کے بارے میں وہ اہم باتیں معلوم کر چکا تھا جن کے لیے میں نے اس ملاقات کا پروگرام بنایا تھا۔ ہم دونوں اپنے گلاسوں کی تلچھٹ صاف کر کے ڈرائنگ روم میں پہنچ گئے۔

سلمیٰ نے جہانگیر کو پورے ہوش و حواس کے ساتھ مہمان داری میں شریک ہوتے ہوئے دیکھا تو اپنی خوشی کے اظہار پر قابو نہیں رکھ سکی اور بول اٹھی "مجھے یقین نہیں آ رہا کہ آج انہوں نے خود ہاتھ روک لیا ہے۔ اس طرح شوق کریں تو میں کبھی بھی روک ٹوک نہ کروں۔ یہ ایک مرتبہ بیٹھتے ہیں تو پھر یہ شغل اسی وقت ختم ہوتا ہے جب یہ مدہوش ہو جاتے ہیں۔"

"تم مجھے اپنے دوستوں میں بلاوجہ بدنام کر رہی ہو۔" جہانگیر نے مسکرا کر احتجاج کیا۔

"ان سے تمہاری کوئی بات پوشیدہ نہیں ہے۔ مجھے خوشی ہے کہ اس شہر میں کوئی تو ایسا ہے جس کی رائے کی تم پروا کرتے ہو۔ تمہارے نزدیک میں تو کسی گنتی میں ہی نہیں ہوں۔"

"ارے، سلطان شاہ کہاں ہے؟ اسے تم اپنے ساتھ کیوں نہیں لائے؟" جہانگیر کو پہلی بار اس کی غیر موجودگی کا احساس ہوا اور وہ چونک کر سوال کر بیٹھا۔

"وہ آج اپنی برادری کے لوگوں سے ملنے گیا ہوا ہے۔ ایک طویل جمود کے بعد آج ہم سب کو کوئی شام اپنی مرضی کے مطابق گزارنے کا موقع ملا ہے ورنہ ہم بھی تمہاری طرح بد زین وبا میں تھے۔" ربا بولی۔

"چلو کوئی حرج نہیں۔" جہانگیر بزرگانہ انداز میں بولا "مجھے خیال ہوا تھا کہ کہیں تم لوگ اسے اپنے فلیٹ کی چوکی داری کے لیے نہ چھوڑ آئے ہو۔ وہ بھی بہت سیدھا اور با اخلاق لڑکا ہے۔"

"فلیٹ کی دیکھ بھال کے لیے میں نے یہاں مامور آدمیوں میں سے ایک کو بھیج دیا ہے۔" میں نے سلمیٰ کو سنانے کے لیے کہا۔ "ویسے بھی یہ دونوں کل واپس چلے جائیں گے۔ اب ان کی یہاں کوئی ضرورت باقی نہیں رہی ہے اور اول خان کو اپنے محکمے میں آدمیوں کی کمی کا مسئلہ درپیش ہے۔"

"یہ اول خان کون ہے؟" سلمیٰ پوچھ بیٹھی "تم لوگوں کی زبانی اس کا نام سنتی رہتی ہوں، کبھی اس سے ملنے کا اتفاق نہیں ہوا..... بڑا عجیب سا نام ہے اس کا!"

"وہ خالص پٹھان ہے اور پٹھانوں میں ایسے نام اکثر ہوتے ہیں۔ ہر علاقے میں نام رکھنے کا ایک جداگانہ مزاج ہوتا ہے جو دوسروں کو عجیب معلوم ہوتا ہے۔" مجھے وضاحت کرنی پڑ گئی۔

مجھے توقع تھی کہ سلمیٰ ایس پی ایف کے دونوں آدمیوں کی واپسی کی مزاحمت کرے گی مگر اس نے ان کے بارے میں ایک لفظ بھی نہیں کہا۔ شاید اسے خدشہ تھا کہ اس نے اس موضوع پر زبان کھولی تو اس کے دل کا چور پکڑ لیا جائے گا۔

اس وقت تک بازار سے کھانا نہیں آیا تھا۔ میں نے وقت گزاری کے لیے ربا کی امریکا واپسی کا ذکر چھیڑ دیا۔ اس خبر پر جہانگیر نے ایسے ردعمل کا اظہار کیا تھا جیسے ربا اس کی قریبی عزیزہ رہی ہو اور یہاں ایک مرتبہ پھر رد و جرح کا سلسلہ شروع ہو گیا۔

○☆○

اگلے دن کے متعدد اخبارات نے راس البیڈا کے بارے میں بالتصویر خبریں یا فیچر شائع کیے تھے۔ بعض اخبارات نے اس فیچر کو تھوڑے مختصر کر کے سنسنی خیز سرخیوں کے ساتھ خبر کے انداز میں شائع کیا تھا۔ اخباری معمول کے مطابق باوثوق ذرائع کو اس اہم ترین خبر کا ذمے دار قرار دیا گیا تھا۔ دوسرے اخبارات نے کئی تصاویر کے ساتھ اس فیچر کو خوب پھیلا کر شائع کیا تھا۔

ہر اخبار کا بنیادی مواد کم و بیش وہی تھا جو میں نے اول خان کے مشورے سے منتخب کیا تھا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ وہ خبریں ملک کے ان ذمے دار حلقوں میں ہلچل مچا دیں گی جو ایسے مسائل کی دیکھ بھال کے ذمے دار ہوتے ہوئے بھی ملک میں راس البیڈا کی

موجودگی سے بے خبر تھے۔

اخبارات میں وی آئی پی لاؤنج میں ایک غیر ملکی سفارتی اہل کار پر دل کا شدید دورہ پڑنے اور پھر اسے اسپتال منتقل کرنے کی چھوٹی سی خبر بھی موجود تھی۔ اس کے متن سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اخبار والوں کو اس سنگین واقعے کے پس منظر کی بھنک بھی نہیں مل سکی تھی۔ شاید کرنل رحمٰن نے بھی سفارتی پیچیدگیوں کی بنا پر اس غیر معمولی واقعے پر لب کشائی نہیں کی تھی۔

وہ سب راس المبلا کو گھیرنے کی جنبی بندیاں تھیں۔

○○

گھر میں منصوبہ بندیوں کے بجائے اس کے نرخرے کو اپنی گرفت میں دیکھنے کا خواہاں تھا۔ میں محسوس کر رہا تھا کہ ساکا پر ہاتھ ڈال کر ہی راس المبلا کو اچانک پکڑنا ممکن تھا۔ دوسری پرشکوہ کارروائیاں اسے زیر نہیں کر سکی تھیں۔

غزالہ نے میرے لیے ناشتا تیار کیا اور میں اپنی شکم پری کے بعد گھر سے نکل کھڑا ہوا۔ اس وقت تک وہ ابھی نیند سے بیدار ہوئی تھی نہ سلطان شاہ اپنی خواب گاہ سے باہر آیا تھا۔

میرے لیے کراچی وہ غریب پرور شہر تھا جس نے مجھے پروان چڑھایا تھا۔ لاہور کی سرزمین میری جنم بھومی تھی۔ اپنی زندگی کے سفر میں ہزاروں نرم گرم راستوں پر سفر کرنے کے باوجود میں وہ دن نہیں بھولا تھا جب میری بیوہ ماں کی موت کے بعد سوتیلی ماں اور بھائیوں نے میرے اوپر آبائی گھر کے دروازے بند کر دیے تھے۔

بھوک، پیاس اور ماں کی موت کے صدمے سے نڈھال میں لاہور کی سڑکوں اور گلیوں پر نہ جانے کب تک چلتا ہی رہا لیکن کسی نے میرا دکھ بانٹنے کی کوشش نہیں کی۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے میرے سارے ہمدردوں کو موت کی کوئی بھیانک آندھی نگل گئی ہو۔ جب میری آنکھوں پر چھائی ہوئی دھند چھٹی تو میں نورجہاں کے حسرت ناک مدفن کے قریب کچے ہوئے حجرے میں نہائی ہوئی بھینسوں کے قریب بیٹھا اپنی تقدیر پر نوحہ خواں تھا۔

اپنی مٹی سے میرا دل اچاٹ ہو گیا اور میں کراچی چلا آیا۔ اس پرشکوہ اور روشنیوں میں نہائے ہوئے شہر میں میں ایک غریب الوطن لڑکا تھا جسے دو وقت کی روٹی میسر تھی نہ سر چھپانے کے لیے سایہ دستیاب تھا مگر شہر بہت مہربان تھا۔ میری روزی کے وسیلے پیدا ہو گئے، مجھے قابلِ رشک ٹھکانے میسر آ گئے۔ کراچی ہی شہر تھا جس نے بے ہنر و بے سیر شہزور علی کو زندگی کے مضبوط اور فولادی قالب میں ڈھال دیا تھا۔

شہر نے اپنا حق ادا کر دیا تھا لیکن میں اپنا حق ادا نہیں کر سکا تھا۔ چاروں طرف پھیلے ہوئے اس انسانی جنگل کے بے شمار حصے ایسے تھے جو میں نے دیکھے ہی نہیں تھے۔

جب میں لاہور میں تھا تو کراچی کے حسن کے ساتھ اس کے بازارِ حسن کے بارے میں بہت کچھ سنا کرتا تھا۔ میرے دل میں

اس بازار کے پھیرے لگانے اور دل فریب سوئی بجلیوں کے سحر جگانے کی بے شمار تمنا خواہشیں ابھرتی رہتی تھیں لیکن کراچی کے دامن میں پناہ لینے کے بعد میرے وہ سارے خواب میرے ذہن سے محو ہو گئے۔ مشینی شہر میں ہر دلعزیز امید بندھتے ہی میں بھی ایک مشینی پرزہ بن گیا۔

اس وقت مجھے خود حیرت ہو رہی تھی کہ غزالہ سے محبت کی راگ بیل پڑنے سے پہلے میں نے تجرد، خود مختاری اور آوارہ گردی کا ایک طویل دور اسی شہر میں گزارا تھا لیکن میں نے کراچی کے اسی بازارِ حسن کی صورت تک نہیں دیکھی تھی۔ شاید اس کی وجہ یہ بھی ہو کہ میں جو کچھ چاہتا تھا وہ مجھے گھر بیٹھے مل جاتا تھا۔ کنواں پیاسوں کی تلاش میں مارا مارا پھرنے لگے تو بھلا پیاسوں کو کنوئیں کے پاس آنے کی کیا ضرورت رہ جاتی ہے۔

اس بازار کے بارے میں میری ساری معلومات سنی سنائی باتوں پر مشتمل تھیں۔ وہ معلومات اتنی کافی تھیں کہ میں کسی دشواری کے بغیر وہاں پہنچ سکتا تھا۔ پرنس ساکا کا سراغ لگانے کے لیے میرا وہاں پہنچنا ناگزیر ہو چکا تھا کیونکہ زیبرے والی نفیسہ وہیں سے اٹھ کر شمر کی کسی کوٹھی میں منتقل ہوئی تھی۔

کلفٹن سے نکل کر میں عبداللہ ہارون روڈ پر سیدھا آگے بڑھتا رہا پھر بھینبو سنیما والے راستے سے ایم اے جناح روڈ عبور کر کے گارڈن روڈ پر ہو لیا۔ مجھے اتنا معلوم تھا کہ میں ایک بار نشتر روڈ پر بائیں جانب مڑ جاؤں تو وہ سڑک مجھے میری منزل پر پہنچا دے گی۔

نشتر روڈ بالکل سیدھا چلتا ہوا اچانک ہی نپیئر روڈ سے مل کر ختم ہو جاتا تھا۔ اس علاقے کا نام عرفِ عام میں نپیئر روڈ ہی چلا آ رہا تھا حالانکہ برسوں پہلے اس سڑک کا نام تبدیل کیا جا چکا تھا۔

وہ قدیم کراچی کا اہم ترین حصہ اور دل تھا۔ میں نے سنا تھا کہ پان منڈی، شکن منڈی، کھجور بازار مارکیٹ اور جوڑیا بازار جیسے متعدد اہم کاروباری مراکز ابتدا ہی سے اس علاقے میں مرکوز تھے اور شاید یہی وجہ تھی کہ ناچنے اور گانے والیوں نے دور دور سے آنے والے تاجروں کے اسی مرکز میں اپنے قدم جمائے تھے۔

وہاں ایک دوسرے سے لگ کر متعدد قطاروں میں رینگتی ہوئی گاڑیوں کے درمیان پارکنگ کی جگہ تلاش کرنا جوئے شیر لانے سے کم نہیں تھا۔ سسک سسک کر آگے بڑھتی ہوئی گاڑیوں کے کان پھاڑ دینے والے شور اور کثیف دھوئیں نے فضا کو بوجھل بنا دیا تھا۔ میرے لیے ٹریفک کی رو کے ساتھ چلنے کے سوا کوئی چارہ نہیں تھا۔ ایک طویل چکر کاٹنے کے بعد مجھے کورٹ والی سڑک پر ذرا سی جگہ نظر آئی۔ میں نے گاڑی وہیں لگا دی۔

گاڑی پارک کرنے کے بعد میں نے پان منڈی سے گزرتے ہوئے ایک تھوک فروش سے بلبل ہزار داستان ہوٹل کا پتا پوچھا تو وہ پان کے سوکھے ٹوکروں پر پانی کا چھینٹا لگانے کا شغل ترک کر کے مجھے یوں گھورنے لگا جیسے میں نے اس کی شان

میں کوئی براہ راست گستاخی کر ڈالی ہو۔

"پردیسی معلوم ہوتے ہو!" اس نے الفاظ چبا چبا کر استہزائیہ لہجے میں کہا۔

مزید تضحیک سے بچنے کے لیے اس کے سوال کا جواب اثبات میں دینے کے سوا کوئی چارہ نہیں تھا۔ میں نے بے پروائی سے کہا۔ "ہاں۔ لاہور سے آیا ہوں۔"

وہ آگے جھک کر دھیمی آواز میں بولا "سورج نکلنے سے پہلے وہاں کی رونقیں اجڑ جاتی ہیں۔ سُرخی کہتی ہے تو جیب کے وقت تک۔ ہر روز جولے پر جو میں تیار رکھی ہوتی ہے۔"

میرا خون کھول اٹھا۔ وہ مجھے کوئی اوباش پیٹھ سمجھ بیٹھا تھا۔ میں نے جھنا کر کہا "شوقینی کے لیے لاہور کی ہیرا منڈی بہت بڑی ہے...... مجھے اس بلڈنگ کے پاس کسی سے ملنا ہے۔"

اسے فوراً ہی اپنی غلطی کا احساس ہو گیا۔ اس نے ہاتھ کے اشارے سے بتایا "سینما کے نکڑ سے بائیں طرف چلے جاؤ۔ کونے پر دائیں طرف دیکھو گے تو وہ بلڈنگ نظر آ جائے گی۔"

میں نے غصہ تھوک کر اس کا شکریہ ادا کیا اور اس کے بتائے ہوئے راستے پر چل دیا۔

بلڈنگ دیکھ لینے کے باوجود میں وہاں نہیں رکا۔ وہاں دودھ لسی، مٹھائی، کباب تکے اور دوسری اشیائے خورونوش کی بہت سی چھوٹی چھوٹی اور سجی سجائی دکانیں تھیں۔ پان والوں کے کیبن اس سے زیادہ تعداد میں تھے لیکن سب ٹھنڈے پڑے ہوئے تھے۔ قرب وجوار کی بلڈنگوں میں کھڑکیوں اور چوباروں پر چلمنیں اور جھلمیں گری ہوئی تھیں۔ فٹ پاتھوں پر سیکڑوں کا میلا چل رہا تھا لیکن رونق مفقود تھی۔ سب کچھ اجڑا اجڑا نظر آ رہا تھا۔ معلوم ہو رہا تھا کہ دشمن کی فوجیں اجالا نمودار ہونے سے پہلے آس پاس کی گلیوں کو تاراج کر کے جا چکی تھیں۔

تنگ اور پراسرار گلیوں میں مردانگی سے عاری مسٹنڈے مرد جا بجا تھڑوں پر بیٹھے ہوتے تھے۔ ان کے بشروں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ عورتوں کی کمائیوں پر پل کر پھل پھول رہے تھے۔ میں نے محسوس کیا کہ ان گلیوں میں کچھ سُرکا بھی چھپتے ہوتے تھے۔ تین اور چار منزلہ عمارتوں میں اپنے گھر اپنے دکھ رکھاؤ سے رو رہی سے بچائے جا رہے تھے۔ حسن وشباب کی منڈی جا کر سرِ شام طبلوں پر تھاپ دینے والے سوداگروں کے اڈوں پر بھانت بھانت کی چلمنیں اور جھلمیں اپنی بے نوری سے چیخ چیخ کر اعلان کر رہی تھیں کہ ہماری رونق دیکھنی ہو تو اجالا کاٹ کر اندھیرے میں آؤ۔

اس پورے علاقے میں تنگ چائے خانوں کی بہتات تھی۔ ان میں چار چھ افراد سے زیادہ نہیں بیٹھ سکتے تھے۔ شاید رات کو دکانیں بند ہو جانے کے بعد وہ اپنی میز کرسیوں سے پوری گلیاں گھیر کر کام چلاتے تھے۔

دوسرے چکر میں مجھے نیپئر روڈ کے ایک چائے خانے میں گنجائش نظر آئی اور میں اندر گھس گیا۔

مجھ سے پہلے تین افراد وہاں موجود تھے۔ وہ تینوں ہی اپنی پھٹکار زدہ صورتوں سے اس علاقے کے باسی اور دلال نظر آ رہے تھے۔ تینوں نے چونک کر مجھے دیکھا اور پھر نظروں ہی نظروں میں ایک دوسرے کو اشارے کرنے لگے۔ میں ان کی وہ حرکتیں دیکھ لینے کے باوجود انجان بن کر سگریٹ کے کش لیتا رہا۔

ایک بڑے برتن میں چائے کو مسلسل کھولانے والے نے میرا آرڈر پوچھا تو میں نے اچانک ان تینوں سے پوچھا "تم لوگ چائے پیو گے میرے ساتھ؟"

"واہ جوان! تو تو بڑا سخی معلوم ہوتا ہے۔" ان میں سے ایک ہنس کر بولا "ہم سخی کا مال کبھی نہیں چھوڑتے۔ منگوا لے چار دودھ پتی...... مزہ آ جائے گا...... اس مجھے کی دیسی چائے بڑے بڑے کوٹھوں پر جاتی ہے۔"

ان تینوں نے اپنی میلی اور شکستہ کرسیاں یوں گھمائیں کہ ہم چاروں ہی اکلوتی بوسیدہ میز کے گرد یک جا ہو گئے۔

"تپتی دھوپ میں ان گلیوں میں کیوں دھکے کھاتے پھر رہے ہو؟" دوسرے نے بے تکلفی سے مجھ سے پوچھا "یہ رات کو دیکھنے کی جگہ ہوتی ہے۔ جیب میں مال ہے تو رات کو بھی آ جانا۔ میرا نام فخرو ہے۔ ایسی ایسی لڑکیاں دکھاؤں گا کہ تمہاری طبیعت خوش ہو جائے گی۔"

"اس وقت کوئی بندوبست نہیں ہو سکتا؟" میں نے اس کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے دھیمے سے پوچھا۔

وہ میری تیز نظروں کی تاب نہ لا سکا، سر جھکا کر ہنس دیا اور بولا "مزہ نہیں آئے گا۔ رات بھر کی ساتھنیں اس وقت اجڑی ہوئی بیواؤں کی طرح مرجھا رہی ہوں گی۔ حرام زادیوں نے گاہک کے لیے دن میں بہت نخرے دکھاتی ہیں۔ تم چاہو تو ایک دو گھر جھانک لیتے ہیں......"

"میں گھر بھول گیا ہوں...... کئی برس پہلے آیا تھا اور ڈیرے میں تھا۔" میں نے موقع مناسب دیکھ کر الجھے الجھے انداز میں اپنی بات چھیڑ دی "وہ کوئی ڈیرے دارنی تھی۔ میں اسی کا گھر ڈھونڈ رہا ہوں۔ اس کی لڑکی لاکھوں میں ایک تھی۔ تم تینوں اس سے ملا سکتے ہو؟"

تینوں کے چہروں پر سنجیدگی پھیل گئی۔ فخرو بولا "معلوم ہوتا ہے تم کو پرانے زخم ہرے ہوئے ہیں۔ وہ چھوکری واقعی بازار کی جان تھی مگر اب وہ یہاں نہیں ہے۔ ڈیرے دارنی ڈھونڈ کر یہاں سے جا چکی ہے۔"

"اس کا پتا بتا دو۔" میں نے جھجکنے کی اداکاری کرتے ہوئے کہا "میں اس کی ایک جھلک دیکھنی چاہتا ہوں۔ اس نے چاہا تو ... لوں گا۔ نظریں پھیر لیں تو اس کی تصویر دل میں بسا کر لوٹ جاؤں گا۔"

"یہ جھمیا باجی آج کل ایک بہت بڑے تری کی رکھیل ہے اور اپنی ماں کے ساتھ کوٹھے کے بجائے بہت بڑی کوٹھی میں رہتی ہے۔" دوسرا شخص کہنے لگا "کوٹھے والیاں جب کوٹھیوں میں چلی جاتی ہیں تو بڑے بڑے ان کی صورت دیکھنے کو ترس جاتے ہیں۔ تمہارے جیسے کو تو اس کا کوئی نوکر ہی پھاٹک سے بھگا دے گا۔"

"وہ میری قسمت ہوگی۔" میں نے کسی الم زدہ عاشق کی طرح کہا "ہو سکے تو تم اس کا پتا بتا دو۔ میں تمہیں سو روپے دوں گا۔ جھمیا نے مجھ سے وعدہ لیا تھا کہ میں جب بھی کراچی آؤں گا اس سے ضرور ملوں گا۔"

فخرو اس طرح ہنس دیا جیسے میں نے کوئی احمقانہ بات کہہ دی ہو۔ ناصحانہ لہجے میں بولا "اپنے سو روپے برباد کرنے کے بجائے اس میں دو سو اور ملا لو تو شام کو میں تمہیں ایسی آفت سے ملاؤں گا کہ تم جھمیا کو بھول جاؤ گے..... یہاں کی ساری لڑکیاں اپنے گاہکوں کو پھنسانے کے لیے ایسی باتیں کرتی ہیں۔ یہی سب سنتے سنتے ہمارے بال سفید ہو رہے ہیں۔ گاہک سے وعدے لینا اور اس کے ساتھ نکلنے کے وعدے کرنا اس بازار کا چلن ہے۔ تم شریف آدمی معلوم ہوتے ہو۔ جھمیا کا خیال چھوڑ دو۔ ان چکروں میں پڑے اور پرنس ساگا کو بھنک بھی مل گئی کہ تم اس کی رکھیل پر نگاہ رکھتے ہو تو پتا بھی نہیں چلے گا کہ تمہیں زمین کھا گئی یا آسمان نگل گیا۔ وہ بہت ٹیڑھا تری ہے۔"

"مجھے اس کا پتا بتا دو۔" میں نے التجا کی "بدلے میں تمہیں میں دو سو دے دوں گا۔"

"بابو! ہم تین ہیں۔" تیسرے نے گفتگو میں حصہ لیتے ہوئے لالچی لہجے میں کہا "سو روپے کی پتی تو ملنی ہی چاہیے ہر ایک کو۔ تین سو روپے دو تو میں ابھی ذمہ دار جھمیا کا پتا لا دیتا ہوں۔"

"تین سو بہت ہیں۔" میں نے مصنوعی احتجاج کیا "فخرو تین سو میں لڑکی دلوانے کی بات کر رہا ہے اور تم صرف پتے کے تین سو مانگ رہے ہو۔ کچھ تو انصاف سے کام لو!"

"لڑکی تو تھوڑی دیر کے لیے ملتی ہے' پتا عمر بھر کے لیے سہارا دے گا۔ تین سے ایک روپیہ کم نہ زیادہ۔ منظور ہے تو بات کرو ورنہ ہمارے پیچھے کر چلتے پھرتے نظر آؤ۔"

"تین سو ٹھیک ہیں۔" فخرو نے اپنے لالچی ساتھی کی وکالت کی۔ "تمہیں معلوم ہے یہ کتنا خطرناک کام ہے۔ پرنس ساگا کو پتا چل گیا کہ ہم جھمیا کے پرانے عاشقوں کو اس کا نیا پتا بتاتے پھر رہے ہیں تو ہمارے ہاتھ پیر توڑ ڈالے گا۔ وہ شہر کا بہت بڑا اور بڑی رسائی والا آدمی ہے۔ تمہیں مار دی تو ہمارے دلوں کو یہ تسلی تو رہے گی کہ قسمت میں نہیں ہے۔ ہم تم سے تین سو روپے نہیں مانگ رہے، یہ سمجھو کہ اپنی قیمت لوٹیں مانگ رہے ہیں۔ ہم دو نشانی بازی کر کے ہو سکی کا دوسرے کی کلف لگی ہوئی شلوار پہن کر شام کو گاہکوں سے ملتے ہیں تو وہ رعب کھا جاتے ہیں۔ مول تول نہیں کرتے۔ بے

کے لیے نہیں تو ہمارے اچھے دھندے کے لیے ہی تین سو دے دو۔"

میں پہلے ہی فیصلہ کر چکا تھا کہ تین سو میں بھی وہ سودا مہنگا نہیں تھا۔ اگر میں کسی ہیل و حجت کے بغیر ان کی شرط مان لیتا تو وہ میری طرف سے شک و شبے میں مبتلا ہو سکتے تھے۔ باتوں باتوں میں انہوں نے خود ہی اگل دیا تھا کہ ساگا اپنی محبوبہ کے نئے ٹھکانے کی تشہیر پسند نہیں کرتا تھا اور ایسا کرنے والوں کے خلاف تشدد پر بھی اتر سکتا تھا۔ عین ممکن تھا کہ وہ دال میں کالا محسوس کر کے پتا بتانے سے انکاری ہو جاتے۔

اس وقت میرے ذہن میں دو باتیں کھٹک رہی تھیں۔ جہانگیر نے مجھے بتایا تھا کہ پرنس ساگا کی محبوبہ کا نام نازیہ یا ساریہ تھا جب کہ ان لوگوں نے دوران گفتگو اسے جھمیا باجی کے نام سے پکارا تھا۔ مجھے تسلی اس بات سے تھی کہ لڑکی کے اصل نام اور عرفیت میں ابہام ہونے کے باوجود یہ طے ہو چکا تھا کہ وہی پرنس ساگا کی محبوبہ تھی۔ لڑکی کوئی بھی ہوتی' مجھے اس سے غرض نہیں تھی۔ میں اس کے ذریعے ساگا پر ہاتھ ڈالنا چاہتا تھا۔

دوسری اور تشویش ناک بات ان گماشتوں نے لوگوں کی نیت کے بارے میں تھی۔ وہ مجھے کوئی بھی فرضی پتا دے کر تین سو روپے اینٹھنے اور رفو چکر ہو جاتے۔ ان جیسے بے ضمیر' بد کردار اور لالچی لوگوں سے ہر بات کی توقع کی جا سکتی تھی۔ اس بارے میں واحد تسکین یہ تھا کہ اس پتے میں گارڈن ایسٹ کے علاقے کی نشان دہی ہوتی تو ان پر اعتبار کیا جا سکتا تھا۔ پچھلی رات یہ بات بھی جہانگیر نے مجھے بتائی تھی۔

"اس بات کی کیا ضمانت ہے کہ تم مجھے غلط پتا نہیں دو گے؟" میں نے سوال کیا۔

"بابو! ہم بے ایمان نہیں' عزت دار لوگ ہیں۔" ان کے حریص ساتھی نے بھڑک کر ایک مضحکہ خیز دعویٰ کیا "تمہارے تین سو روپے کے لیے اپنا ایمان نہیں بیچیں گے۔"

اس نے جس روانی سے وہ فقرے ادا کیے تھے اس کی بنا پر میں نے سمجھ لیا کہ جسم و زہد کے سودوں میں عزت و ایمان کا فراخ دلانہ استعمال بھی شاید اس بازار کی روایات میں شامل تھا ورنہ کہاں عزت و ایمان اور کہاں وہ رند ہائے خرابات جو اپنی روزی بھی گندی نالیوں میں سے چن چن کر اٹھاتے تھے۔

"بس' میرے اطمینان کے لیے اتنا ہی کافی ہے۔" میں نے ہاتھ اٹھا کر بات ختم کر دی۔

"نکالو ایک نوٹ کا بیعانہ۔ میں پتا لے کر آتا ہوں۔" عزت و ایمان کے دعوے دار نے ہاتھ پھیلا دیا۔

"پتا لے آؤ۔ میں تمہارے ساتھیوں کے ساتھ بیٹھا ہوں' کہیں بھاگا نہیں جا رہا۔ اکٹھے پیسے دوں گا۔"

"سو روپے دے دو۔" فخرو نے بہت بے صبری سے مجھے

مشورہ دیا "اسے بھی یہ مفت نہیں مل جائے گا۔ کسی کو سو پچاس روپے دلانے پڑیں گے۔ یہاں پیسا دیے بغیر کوئی سودا نہیں ہوتا۔"

وہ دراصل مجھ کو سو پچاس روپے کے خرچ کا ذکر کرتے ہوئے بھول گیا تھا کہ چند لمحوں پہلے ہی وہ دونوں سو روپے فی کس معاوضے کی بات کر رہے تھے اور اسی پر معاملہ طے ہوا تھا۔

میں نے خاموشی سے سو روپے کا ایک نوٹ دے دیا۔ وہ پورے سودے کا بیعانہ تھا اور آخر کار اسے کل رقم میں سے منہا ہو جانا تھا۔ اگر وہ ہیر پھیر کر کے مزید سو روپے ہتھیا بھی لیتے تو میں اس کے لیے تیار تھا۔

عزت داری کا دعویٰ کرنے والا نوٹ اپنی جیب میں رکھ کر چائے خانے سے اترا اور تیزی سے ایک طرف غائب ہو گیا۔ فخرو نے پوچھے بغیر میرے پیکٹ سے ایک سگریٹ نکال کر سلگا لیا۔

"تم تینوں ایک ہی گھر میں رہتے ہو؟" خاموشی سے بیٹھ کر بے زار ہونے کے بجائے میں نے بات چیت کو ترجیح دیتے ہوئے فخرو سے پوچھا "تم تینوں کی عادتیں بڑی حد تک ملتی جلتی ہیں۔"

"ہم صرف دوست ہیں اور باہر ملتے جلتے رہتے ہیں ورنہ ہمارے الگ الگ کاروبار ہیں۔"

مجھے گمان ہوا کہ آڑ اور روزگار دکھاوے کے لیے شاید وہ کوئی کاروبار بھی کرتے ہوں۔ اسی گمان کے تحت میں بے ساختہ سوال کر بیٹھا "کاروبار؟ تم لوگ کس چیز کا کاروبار کرتے ہو؟"

وہ بے ڈھنگے پن سے ہنس پڑا اور اسی ہنسی کے دوران بولا۔ "بھولے بادشاہو! تمہارا وہی حساب ہے کہ ساری رات یوسف زلیخا کی کہانی سنتے رہے اور صبح پوچھتے ہو کہ زلیخا مرد تھی یا عورت تھا۔ اتنی باتیں ہوئی ہیں "لڑکیوں کے بھاؤ تک بتا دیے ہیں اور تم کاروبار پوچھ رہے ہو۔ یہاں اور کیا کاروبار ہو سکتا ہے؟"

"بہت بڑا بدکار ہے ابا! بہت بڑا بدکار۔" میرے ذہن کے کسی گوشے میں حرم کے بانکے بچے اور حوا کی گندی بیٹی کے بارے میں جوش کے کہے ہوئے اشعار کا وہ مصرع گونجا۔ اس وقت فخرو اس کی مکمل تفسیر بنا ہوا تھا۔

"تم ٹھیک کہتے ہو۔" میں نے اعتراف کیا "میری بھول تھی کہ میں نے وہ سوال پوچھا۔ دلدل میں گلاب اگتا کس نے دیکھا ہے؟ وہاں تو کنول کے پھول ہی کھل سکتے ہیں۔ سب کچھ جانتے ہوئے مجھے وہ سوال نہیں کرنا چاہیے تھا۔"

"کوئی بات نہیں۔" اس کی آواز بے ملال تھی "ہم جو کرتے ہیں" وہ کرتے ہیں۔ شام کو دیکھا کرو کیسے کیسے شریف اور رئیس زادے چمکتی ہوئی گاڑیوں میں یہاں آ کر ہماری خوشامدیں کرتے ہیں کہ فلاں سے ملوا دو" فلاں کو بھیج دو۔ ہم محنت کرتے ہیں اور اپنی روزی کماتے ہیں۔"

"بالا خانوں سے اتر کر شہر کی کوٹھیوں میں بس جانے والیوں کی وجہ سے یہاں کی رونقوں کو دھچکا تو ضرور لگا ہوگا؟" میں نے پوچھا "یہاں کی ہر چھمیا کسی سانگا کا انتظار کرتی رہتی ہوگی۔"

"بہت فرق پڑا ہے۔" اس نے میری تائید کی "یہ کم ہے نہ یہاں بند دروازوں کے پیچھے سارے سودے طے ہو جاتے ہیں۔ یہ بازار رکھو کہ جہاں مال ہوگا" وہاں خریدار ضرور آئے گا۔ کاروباری دنیا ہے۔ ایک زمیں جو خود غرض نکل گئی ہے۔ یہاں سے جانے والی ہر لڑکی اپنے ساتھ وہی پانچ اصول "خالہ" پھوپھی بنا کر لے جاتی ہے۔ طبلہ" ہارمونیم اور بجانے والے ان رشتوں کے سہارے بڑے سکھی رہتے ہیں۔ ناچنے والیاں باہر نکل کر بڑے بڑوں کو اپنے اشاروں پر نچاتی ہیں۔ ان کی اولادیں ہماری طرح ذلیل اور خوار نہیں ہوتیں کیونکہ سب اپنی کہانیاں گھڑ کر عزت دار گھرانوں میں رشتے داریاں کر کے اور کھپ جائیں گے۔"

فخرو بظاہر جاہل تھا لیکن اس کی باتیں واقعی فکر انگیز تھیں۔ شہروں میں ملنے والے بہت تیزی سے اپنی ہر شناخت کو زر دولت کے انبار ہونے جا رہے تھے۔ پچھلی رات جو نمبر کے گھر یہ معاملہ اٹھا تھا لیکن وہاں اس کی نوعیت محدود تھی۔ جہاں تیز پڑوسیوں کی کوشش تیزی سے ٹالا تھا۔ فخرو جو کچھ کہہ رہا تھا سنگین تھا۔ اس کی برادری شہر میں پھیل رہی تھی۔ گناہ کی کوکھ سے جنم لینے والے شبستانوں میں پروان چڑھ رہے تھے" اعلیٰ تعلیم حاصل کر رہے تھے اور پھر انہیں اپنے گرد و پیش میں ضم ہو جانا تھا۔

"تمہارے ساتھیوں کے نام کیا ہیں؟" سوچوں کی یلغار سے نجات پانے کے لیے میں نے بڑبڑا کے پوچھا۔

"یہ جونی ہے۔ وہ جو لمبا سا ہے اس کا نام علم دین ہے۔ کیوں پوچھ رہے ہو؟"

"پھر کیا پوچھوں؟ میرے لیے خاموش رہ کر انتظار کرنا مشکل کام ہے۔"

"اور باتیں کرو۔ باتیں کرنے کے لیے پوری دنیا پڑی ہے۔" وہ ہنس کے بولا۔

"یہ بتاؤ کہ چھمیا کا اصل نام کیا ہے؟" میں نے اشتیاق بھرے لہجے میں پوچھا۔

"اصل نام....؟" وہ سوچتے ہوئے بولا "مجھے یاد پڑتا ہے ڈیرے والی نے اس کا نام شازیہ رکھا تھا مگر وہ پیار سے اسے چھمیا کہتی تھی۔ پورے بازار میں بہت کم لوگوں کو اس کا اصل نام معلوم ہوگا۔"

"اور تیرا نام کیا ہے؟" جونی نے مٹھی بند کر کے سگریٹ کا ایک کش لینے کے بعد پوچھا۔

"عبدالرؤف۔" میں نے بلا سوچے سمجھے کہہ دیا۔

"ہو ہو!" جونی بہت زور سے ہنس پڑا۔ فخرو بھی اس بے تکے مذاق پر اپنا قہقہہ نہیں روک سکا اور وہ دونوں دیر تک ہنستے رہے۔ میں خاموش بیٹھا پر تشویش نظروں سے انہیں دیکھتا رہا۔

ہنسی تھمی تو جوی نے پھر بیٹھ کہا اور دونوں دوبارہ ہنس پڑے۔
"تمہارے ماں باپ کو کوئی اور نام نہیں ملا تھا رکھنے کے لیے؟" ہنسی رکنے کے بعد فخرو نے پوچھا۔
"نہیں پتا ہوتا کہ تم اچھے خاصے نام کو بگاڑ دو گے تو ضرور کوئی دوسرا نام سوچتے۔ علم دین کو گئے ہوئے بہت دیر ہو گئی۔ وہ کب تک واپس آئے گا؟" میں نے بے چینی سے پوچھا۔
"وہیں نور کرگی کے نکڑ تک گیا ہے۔ آتا ہی ہو گا" جوی نے یہ کہتے ہوئے اپنی کرسی چھوڑ دی "تم دونوں گپیں لڑاؤ۔ میں اسے دیکھ کر آتا ہوں۔ کہیں اسے راستے میں کسی نے روک نہ لیا ہو۔"
میں سوچ میں پڑ گیا۔ چھیا یا شازیہ کا پتا معلوم کرنے میں اتنی تاخیر غیر معمولی تھی۔
نچلے طبقوں کی یہ امتیازی نفسیات ہوتی ہے کہ ان میں سے کوئی ابھر کر اوپر جاتا ہے تو ہر شخص اس سے اپنا قریبی تعلق جتانے میں فخر محسوس کرتا ہے اور اس تعلق کو ثابت کرنے کے لیے اس کے بارے میں زیادہ سے زیادہ باخبر رہنے کی کوشش کرتا ہے۔ میری دانست میں وہاں کے ہر شخص کو چھیا اور زہرہ کا پتا زبانی یاد ہونا چاہیے تھا۔ اگر انہوں نے مجھے اسامی سمجھ کر پتا نہ بتانے کا ارادہ کر لیا تھا تو دوسری بات تھی۔
"تم کیا سوچ رہے ہو؟" مجھے خاموش پا کر فخرو نے ٹوکا۔ وہ مجھے کن نظروں سے دیکھ رہا تھا۔
"کہیں علم دین کو کوئی حادثہ پیش نہ آ گیا ہو" میں نے [illegible] کرسی میں پہلو بدل کر کہا۔
"یہاں رہنے والے سب لوگ ایک دوسرے کو جانتے ہیں۔ حادثہ ہوا ہوتا تو اب تک خبر آ چکی ہوتی۔"
"مجھے دیر ہو رہی ہے۔ وہ پتا لے آئے تو تم رکھ لینا۔ میں کسی وقت آ کر لے لوں گا۔"
"تو کیا تم جا رہے ہو؟" اس نے حیرت اور بے یقینی سے پوچھا۔
"ہاں! میں نے کسی کو وقت دیا ہوا ہے۔ میرا وہاں پہنچنا بہت ضروری ہے۔"
"کمال ہے" اس نے خود کلامی کے انداز میں کہا "میں تو سمجھ رہا تھا کہ چھیا کے عشق نے تمہاری کھوپڑی الٹ دی ہے اور تم اس سے ملنے کے لیے دنیا کے ہر کام کو پیچھے ڈال سکتے ہو۔"
اس نے میری دکھتی رگ پر ہاتھ ڈال دیا تھا۔ میں نے کرسی چھوڑنے کا ارادہ ملتوی کر دیا۔ اس وقت میرے چلے جانے سے میری کہانی کمزور پڑ سکتی تھی۔ وہ یقیناً سمجھ لیتے کہ چھیا کا عشق محض ایک بہانہ تھا ورنہ میں اس کا پتا حاصل کرنے کا خواہاں تھا۔ میری اس کوشش یا خواہش کو وہ شاید اپنی مرضی کا کوئی بھی رخ دے سکتے تھے۔
"تم اندازہ نہیں کر سکتے کہ چھیا کے وجود میں قدرت نے کیسا جلوہ چھپایا ہوا ہے۔ تمہیں معلوم ہی ہے کہ اس بازار میں چند گھنٹوں کی دوستیاں خریدی جاتی ہیں۔ اس کے ساتھ گزارے ہوئے چند گھنٹے برسوں سے میری زندگی کا اثاثہ بنے ہوئے ہیں۔ میں جب سے کراچی آیا ہوں اس سے ملنے کے لیے تڑپ رہا ہوں۔"
"سچ پوچھو تو ایک بات ابھی تک میری سمجھ میں نہیں آئی" فخرو کے الفاظ نے مجھے چونکا دیا۔
"ایک نہیں بہت سی باتیں تمہاری سمجھ میں نہیں آسکیں گی کیونکہ تم اسے چھیا باجی کہتے ہو" میں نے اس کی کہی ہوئی بات کا وزن کم کرنے کی نیت سے کہا "باجی اور محبوبہ کے رشتے میں بہت فرق ہوتا ہے۔"
"میں دوسری بات کہہ رہا تھا۔ تمہیں اس سے عشق ہو گیا تھا تو تم اتنے سالوں سے کہاں تھے؟"
"اپنے مقدر کا لکھا جھیل رہا تھا" میں نے روایتی عاشقوں والے لب و لہجے میں کہا "میری کھوئی کھوئی سی حالت دیکھ کر میرے گھر والوں نے مجھے شادی کے بندھن میں جکڑ دیا تھا۔ میں بیوی کو چھوڑ کر نہیں بھاگ سکتا تھا۔ رشتے داروں کے گندے طعنے میرے گھر والوں کی زندگی اجیرن کر دیتے۔ موقع ملا تو میں یہاں آ گیا اور اب میرا عہد ہے کہ چھیا سے ایک فیصلہ کن ملاقات کیے بغیر یہاں سے نہیں جاؤں گا۔"
"لیکن تم تو چند منٹ پہلے ہی جا رہے تھے۔ میں نہ روکتا تو اس وقت تم نہ جانے کہاں ہوتے۔"
"میں ہمیشہ کے لیے نہیں جا رہا تھا۔ پتا لینے کے لیے کل پھر لوٹ آتا۔"
"وہ کون ہے جو تمہارے لیے چھیا سے بھی زیادہ اہم ہے؟" اس نے متجسس لہجے میں پوچھا۔
"وہ الو کا پٹھا ہے" میں نے ایک عذر ذہن میں آتے ہی جھٹ سے کہا "چھیا کے مقابلے میں اس کی ذات سے زیادہ اہمیت نہیں ہے لیکن مسئلہ یہ ہے کہ مجھے اس سے ایک بڑی رقم لینی ہے۔ آج کل دو چار سو روپے تو فقیر بھی لیے پھرتے ہیں۔ اہمیت بڑی رقم کی ہوتی ہے۔ جیب خالی ہو تو چھیا جیسی رنگین اور ملائم محبوبہ سے ملنے کا سارا لطف غارت ہو جاتا ہے۔"
"بات تو تم ٹھیک ہی کہتے ہو" وہ بائیں آنکھ دبا کر بولا "لمبی رقم کا معاملہ ہے تو وقت ضائع مت کرو۔ علم دین بہت ندیدا شرابی ہے۔ مجھے شبہ ہو رہا ہے کہ وہ سو کا نوٹ لے کر سیدھا شراب خانے چلا گیا ہو گا اور اب اس وقت تک یہاں نظر نہیں آئے گا جب تک بوتل خالی کر کے غل غپاڑا مچانے پر نہ اتر آئے۔"
"اسے وہ نوٹ تم ہی نے دلوایا تھا" میں نے ملامت آمیز لہجے میں شکوہ کیا۔
"بھئی آدمی سے غلطی ہو ہی جاتی ہے" وہ اپنے فیصلے پر شرمندہ تھا "اس وقت تک تم سے اتنی باتیں نہیں ہوئی تھیں۔ میں نے

سوچا تھا کہ ساری نہیں تو تھوڑی رقم ہی پکڑلی جائے۔"

"پھر میں چلا!" میں نے کرسی چھوڑ دی "پانچ بجے کے قریب دوبارہ ادھر کا چکر لگاؤں گا۔"

تھرو نے بڑے تپاک سے مجھ سے ہاتھ ملایا۔ وہ بے چینی کے ساتھ گردن اٹھا اٹھا کر باہر کی طرف دیکھ رہا تھا۔

میں نے چائے کی قیمت ادا کر کے ہوٹل کی پہلی سیڑھی سے قدم اتارا ہی تھا کہ فٹ پاتھ سے جوری وہاں آنکلا۔ اس کے ساتھ ایک صحت مند نوجوان بھی تھا جس کے بدن پر تھرو کی آرزوؤں کے مطابق بوسکی کا کرتا اور ٹخنے کی کلف لگی ہوئی شلوار موجود تھی۔

نووارد نوجوان نے اپنی امارت کے اظہار کے لیے پر تکلف طریقہ استعمال کیا تھا۔ اس کے گلے میں پڑی ہوئی بھاری طلائی چین کرتے کے گریبان سے باہر جھانکنے پر مجبور رہی تھی۔ بائیں کلائی پر سنہرے کیس اور چمکنے والی کوئی بیش قیمت گھڑی موجود تھی۔ دونوں ہاتھوں کی انگلیوں میں قیمتی نگینوں والی کم و بیش پانچ طلائی انگوٹھیاں جگمگا رہی تھیں۔

اس کی خوب صورتی میں کوئی کلام نہیں تھا پھر بھی اس کے کلین شیو چہرے پر مجھے نسائیت کی جھلکیاں نظر آرہی تھیں۔ میرے سامنے وہ بمشکل دو تین قدم ہی چلا تھا اور میں نے محسوس کیا کہ اس کی چال بھی لچکیلی تھی۔

"ہمیں یار، حرام رابچر تو غائب ہوگیا" جوری چائے خانے کے سامنے رک کر غصیلی آواز میں پکار رہا تھا "کہیں پڑا سو روپے میں کتے کا موت پی رہا ہوگا۔ میں سنی کو لے آیا ہوں۔ اسے چھیما باجی کا پتا تو نہیں معلوم لیکن اس نے اس کا گھر دیکھا ہوا ہے۔ یہ تمہیں وہاں پہنچا دے گا۔"

میں چائے خانے سے اتر کر ان دونوں کے قریب پہنچ گیا۔ گورا چٹا سنی شرمیلی نظروں سے میری طرف دیکھ کر یوں مسکرا رہا تھا جیسے اگلے چند لمحوں میں دل و جان سے مجھ پر فدا ہونے کا ارادہ رکھتا ہو۔

"چھیما کا گھر کہاں ہے؟" میں نے اپنی تسلی کے لیے سنی سے پوچھا۔

"ھبیلہ اور خوجہ جماعت خانے سے پیچھے ہے صاحب جی!" اس نے خالص مردانہ آواز میں کہا۔

لمحہ بھر میں اس کی شخصیت کا بھرم کھل گیا۔ وہ خوب رو مگر جاہل نوجوان بھی کراچی کا طوائف زادہ ہی تھا۔ شاید اسے بدنام مردوں کی صحبت سے بچانے کے لیے عورتوں میں ہی پالا پوسا گیا تھا اس لیے اس کے ہر تیور اور انداز سے زنانہ پن جھلک رہا تھا۔

اس نے جس علاقے کا حوالہ دیا تھا وہ گارڈن ایسٹ ہی کہلاتا تھا۔

"پہلے رقم لینے جاؤ گے یا چھیما سے ملو گے؟" تھرو نے پیچھے آکر میرے کان میں سرگوشی کی۔

"سنی آگیا ہے تو پہلے چھیما سے ہی مل لوں گا" میں نے سوچتے ہوئے کہا۔

میں ان خبیثوں کے لالچ کا حال دیکھ ہی چکا تھا۔ اس سے پہلے جوری یا تھرو کوئی مطالبہ کرتا میں نے جیب سے دو سو روپے نکال کر تھرو کے حوالے کردیے۔ اس نے اسی وقت ایک نوٹ جوری کو تھما کر اپنا لین دین کا حساب برابر کرلیا۔ غنیمت ہوا کہ ان میں سے کسی نے مجھ سے مزید رقم کا مطالبہ نہیں کیا تھا۔

میں گھر سے کسی اور ہی پروگرام سے نکلا تھا۔ میرا ارادہ تو یہ تھا کہ میں زہرے دانی کے پرانے محلے سے اس کا نیا پتا معلوم کر کے لوٹ آؤں گا اور پھر منظم پروگرام کے تحت کسی وقت زہرے دانی کی قیام گاہ پر پہنچ کر وہاں قبضہ کرلیا جائے گا۔ اس نتیجے میں یہ کوشش ہوتی کہ زہرے دانی یا اس کی بیٹی کو کوئی نقصان پہنچے بغیر کڑی نگرانی میں رکھا جاتا اور پھر پرنس ساگا وہاں پہنچ جاتا اور بے خبری کے عالم میں اچانک دھاوا بول کر زیر کرلیا جاتا۔ براہ راست وہاں کا رخ کرنا میرے پروگرام میں شامل نہیں تھا۔

لیکن وہاں حالات ہی بدل چکے تھے میرا سوچا ہوا پروگرام دھرا کا دھرا رہ گیا تھا۔ علم دین کے غائب ہوجانے اور پھر جوری کی آمد سے سب کچھ بدل کر رہ گیا تھا۔ آثار بتا رہے تھے کہ وہ علاقہ چھوڑ دینے کے باوجود زہرے دانی کو وہاں کے مکینوں کی مدد حاصل تھی اور اگر میں فوری طور سے سنی کی خدمات سے استفادہ نہ کرتا تو شاید بعد میں زہرے دانی کا پتا حاصل کرنا ناممکن ہوجاتا۔

حریص شرابی علم دین نے غیر متوقع طور پر پیسوں سمیت غائب ہو کر میرا سارا پروگرام درہم برہم کردیا تھا۔

"سنی تمہیں وہاں پہنچا کر لوٹ آئے گا" تھرو نے محبت سے نوجوان کی پشت پر ہاتھ پھیرتے ہوئے کہا "چاہو تو اس کو بھی تھوڑا بہت انعام دے دینا۔"

میں تھرو کو قہربار نظروں سے گھور کر رہ گیا مگر زبان سے کچھ کہے بغیر منبا کی طرف چل دیا۔ سنی ان دونوں کی طرف ہاتھ ہلاتا میرے پیچھے ہولیا تھا۔

مگر تنک وہ چلتے چلتے میرے برابر میں آگیا اور میرے کندھے پر ہاتھ رکھ کر بے تکلفی سے بولا "صاحب جی! موڑ سے آگے کہیں سے کوئی رکشا ٹیکسی پکڑ لیں؟ چھیما باجی کا گھر یہاں سے کافی دور ہے۔"

اس کی شکل صورت اور اٹھان دیکھ کر میں دل ہی دل میں کڑھ رہا تھا کہ ایسا خوب صورت نوجوان جہالت و گمراہی کے گناہوں کی کس دلدل میں پھنسا ہوا تھا۔ جسمانی طور پر وہ دکھانے کے قابل ایک قابل رشک مرد تھا لیکن اس کی چال ڈھال اور رویوں میں دور دور تک اس مردانگی کا نام و نشان نہیں تھا جو اس میں ہونی چاہیے تھی۔

اگر سنی وہ سوال کر کے مجھے نہ چونکا دیتا تو میں سیدھا اپنا

طرف ہی جا رہا تھا۔ میں نے لمحہ بھر کے لیے اس کے سوال پر غور کیا اور پھر فوراً ہی اپنا ارادہ بدل کر کہا۔ ”کرائے کی کوئی سواری لے لیتے ہیں۔“

اس وقت تک میں نے بازارِ حسن کے مکینوں کو اپنا فرضی نام بتانے کے علاوہ کوئی ایسی بات نہیں بتائی تھی جس سے میری اصل شناخت ظاہر ہوتی۔ ان کے لیے میں لاہور سے آیا ہوا ایک ایسا دیوانہ شدہ نوجوان تھا جو ایک مدت سے جھمیا کی زلفِ گرہ گیر کا اسیر تھا۔ اگر میں سنی کے ساتھ اپنی گاڑی استعمال کرتا تو وہ گاڑی کا ماڈل اور نمبر ذہن نشین کر کے کسی بھی وقت میرے لیے پریشانی کا باعث بن سکتا تھا۔

بہتر یہی تھا کہ میں اپنی گاڑی کی موجودگی کو ایک راز ہی رہنے دیتا تاکہ بعد میں کسی بھی وقت کام لیا جا سکتا تھا۔

سنی اس علاقے میں خاصا معروف اور مقبول تھا۔ مختصر سے راستے میں وہ لوگوں سے دعا سلام کرتا، ان کی چھیڑ چھاڑ سہتا اور فقرے بازی کرتا ہوا ایک شوخ ٹیکسی تک پہنچا تو ٹیکسی ڈرائیور بھی اس کا شناسا نکلا۔

سنی نے میرے لیے پچھلی نشست کا دروازہ کھولا۔ میں اندر داخل ہو کر بیٹھا بھی نہ پایا تھا کہ وہ اسی دروازے سے اچانک میرے اوپر سے گزرا اور میں بے اختیار جھرجھری لے کر رہ گیا۔ وہی رافعہ میرے ذہن میں ہونا تھا اور سنی کے وجود کے گداز سے میں کہہ رہا تھا کہ کوئی الزام دوں جو بے خبری میں میرے اوپر آگری ہے۔ میں اپنے دوسرے دروازے کی طرف سرک گیا۔

”کہاں جا رہے ہو سنی بادشاہ!“ ٹیکسی ڈرائیور نے عقب نما آئینے میں ہم دونوں کو دیکھتے ہوئے پوچھا۔

”چل ٹیکسی رائل موڑ لے، ذرا السبیلہ کے پاس جانا ہے۔“ لہجہ خشک تھا۔

ٹیکسی کا انجن بیدار ہوا اور پھر وہ حرکت میں آ گئی۔ اس وقت اس معروف سڑک پر اس قدر ٹریفک تھا کہ وہاں سے گزرنا دشوار تھا مگر ٹیکسی ڈرائیور نے نہایت مشاقی سے آتی ہوئی گاڑیوں کا راستہ کاٹ کر دیکھتے ہی دیکھتے یوٹرن لے لیا اور سڑک کے ابتدائی سرے کی طرف جانے والی ٹریفک میں شامل ہو گیا۔

ایک ڈیڑھ فرلانگ تک ٹیکسی چیونٹی کی رفتار سے رینگتی رہی پھر اس نے ذرا رفتار پکڑی۔

”تم جھمیا سے ملے ہو؟“ میں نے دھیمی آواز میں سنی سے پوچھا۔

”صاحب جی! ہمارا بچپن ایک ساتھ گزرا ہے۔ وہ ہمیں بہن بنا کر رکھتی تھی اور اب بھی کبھی کبھی ہمیں یاد کرتی رہتی ہے۔“

”مجھے حیرت ہے کہ تم جیسا کڑیل جوان بھی اسے جھمیا باجی کہتا ہے؟“ میں نے کہا۔

”میں سمجھ گیا۔“ وہ ہنس کر بولا۔ ”یہ یہاں کا دستور ہے۔ ہم لوگ برادری کی ساری عورتوں کو اپنی ماں بہن سمجھتے ہیں۔ ہم لوگ آپس ہی میں عشق اور محبت شروع کر دیں تو دھندا کون کرے گا اور گاہک کون لائے گا؟ وہ عمر میں میرے برابر ہی ہو گی مگر بڑی پیاری اور سمجھ دار ہے۔ وہ برادری سے باہر کی ہوتی تو دوسری بات ہوتی۔“

وہ سب نرے جاہل تھے لیکن وقت اور تجربے نے انھیں بہت کچھ سمجھا دیا تھا۔ سنی نے اپنی دانست میں میرے ایک سوال کا سادہ سا جواب دیا تھا مگر میری دانست میں وہ ایک اہم معاشی اصول بیان کر گیا تھا کہ گھوڑا گھاس سے دوستی بلکہ عشق کرے گا تو کھائے گا کیا؟

دور سے گندے اور گھٹیا نظر آنے والے ان بے ضمیر لوگوں کی زندگی میں جھانکنے سے مجھے ان کی کچھ مجبوریاں نظر آنے لگی تھیں۔ وہ لوگ جس مکروہ دھندے میں ملوث تھے اسے تاریخ اور معاشرتی ماہرین تاریخ کا قدیم ترین پیشہ قرار دیتے تھے۔ وہ کیوں اور کیسے وجود میں آیا؟ اس کے بارے میں اب اس پر زیادہ زور دینے کی ضرورت نہیں تھی۔ وہ مجبوروں اور بالادستوں کی خفیہ مصالحت اور مفاہمت کی ایک سیدھی سی کہانی نظر آتی تھی۔ عورت ہمیشہ سے مجبور و محکوم چلی آ رہی تھی۔ مرد بالادست تھا جب کبھی عورت کی کوئی ضرورت یا مجبوری مرد کی عیش کوشی کا سامان بنی تو اس پیشے کی داغ بیل پڑ گئی۔

مشکل یہ تھی کہ خلوت میں طوائفوں اور طوائف زادیوں کے تلوے چاٹنے والے شرفا اور معززین میں سے کسی میں بھی اتنی ہمت پیدا نہیں ہو سکی تھی کہ وہ برسرِعام ان کو اپنے نام کی شناخت دے سکیں۔ انھیں ہمیشہ سے ایک کھلونا سمجھا گیا تھا جس سے دل بھر کر کھیلا جاتا ہے لیکن اسے اپنی ضرورت نہیں بنایا جاتا اور معاشرے کے ان ہی گھناؤنے تضادات نے ہر دور میں اس قدیم پیشے کی جڑوں کی فراخدلانہ آبیاری کی تھی۔

”تم کس سوچ میں ڈوبے ہوئے ہو؟“ سنی نے میرے پہلو میں بے تکلفی سے کہنی مار کے شوخی سے کہا۔ ”کیا جھمیا باجی سے ملاقات کے لیے ذرا ٹیلی گراف کر رہے ہو؟“

میں نے وہ سارے جتن ساگا کو تلاش کرنے کے لیے کیے تھے میں اس کے ذریعے راس الیڈا تک رسائی حاصل کرنے کا خواہاں تھا لیکن اسے یوں غیر متوقع طور پر اپنے روبرو پاکر میرے بدن میں خوف اور سنسنی کی لہریں سی سرایت کرگئی تھیں۔ وہ نہ صرف میرے سامنے دکھڑا ہوا تھا بلکہ اس نے مجھے پہچان بھی لیا تھا۔

میں نے اپنی دانست میں خاصی مناسب منصوبہ بندی کی تھی۔ میں گھر سے صرف یہ ارادہ لے کر نکلا تھا کہ بازارِ حسن کے مکینوں سے ساگا اور اس کی دیکھیں کا پتا حاصل کرکے لوٹ آؤں گا اور پھر واپسی کے بعد ساگا کو رہا جہنم واصل کیا جائے گا مگر گجری اور فرزانہ نے حیرت ناک مکاری سے کام لیتے ہوئے میرے سارے دامِ فریب پانی پھیر دیا تھا۔

میری دانست میں وہ ہیجڑوں کی کمائیوں پر پلنے والے بے ضمیر اور نیچی دلال تھے جنہیں عزت و آبرو اور دین دھرم سے بیر کا بھی سروکار نہیں تھا۔ وہ صرف اور صرف پیسے کے لوبھی تھے جو چند ٹکوں کے لیے دنیا کا ہر ذلیل سے ذلیل کام سرانجام دے سکتے تھے مگر مجھے خوب صورتی سے ساگا کے چنگل میں پھنسوا کر انہوں نے یہ ثابت کردیا تھا کہ وہ پرانے پیسے پر نظر رکھنے کے ساتھ ساتھ سازشی ذہنوں کے بھی مالک تھے۔

میں کسی پیشگی پروگرام کے بغیر اچانک ہی ان سے ملا تھا۔ معاملات طے ہونے تک ہم چاروں ہی ایک دوسرے کی نظروں کے سامنے موجود رہے تھے۔ ان ہیجڑوں کو تخلیے میں میرے خلاف مشورہ کرنے کا کوئی موقع نہیں ملا تھا۔ یہ اور بات تھی کہ گجری کی تھوتھنی میں لکھی ہوئی تحریر کو پڑھ کر اشاروں ہی اشاروں میں جسموں کا مول چکانے والے ان مسخروں نے مجھ سے گفتگو کے دوران میں نظریں بچا کر اشاروں کنایوں میں ایک دوسرے کو اپنی حکمتِ عملی سمجھا دی ہو اور پھر نہایت خاموشی سے اس پر عمل پیرا رہے ہوں۔

گجری نے ساگا کی دولت کے بل پر اپنی بھتیجی کو ساتھ لے کر اس گندے بازار کے ایک کوٹھے سے شہر کی کوٹھی میں ضرور منتقل کر دی تھی لیکن بازار والوں سے اس کے گہرے رشتے بدستور استوار تھے۔ ان کے دلوں میں ڈیرے دار اور چھپیا کے لیے کرمانی اور وفاداری کے جذبات موجزن تھے۔

مرا سب جھوٹ تھا کہ ان ہیجڑوں میں سے کسی کو ڈیرے دار کی اطلاع معلوم نہیں تھا۔ وہ خوب سب کچھ جانتے تھے۔ زمرد بتا رہی تھی کہ ادی کی چھپیا نے بازارِ حسن میں ایک دن کے لیے بھی اپنے حسن کا بازار نہیں سجایا تھا۔ شاید وہ بازار کی جنس بننے سے پہلے ساگا کے دل و دماغ میں سا چکی تھی۔ جوں ہی میں نے چھپیا کے ساتھ وقت گزارنے کا ذکر کیا، ان ہیجڑوں نے میرا جھوٹ پکڑ کر اندازہ لگا لیا ہوگا کہ دال میں ضرور کچھ کالا ہے۔

انہوں نے مجھے اپنے اس ارادے کی ہوا بھی نہیں لگنے دی۔ حریصانہ انداز میں سوال نوکیں کرنے دیے پھر علم دین سو روپے کا نوٹ لے کر چائے لانے کے بہانے وہاں سے کھسک گیا۔ اس نے یقیناً کہیں سے ڈیرے دارنی کو فون پر خبر دی ہوگی کہ بازار میں کوئی شخص اس کے بارے میں پوچھ گچھ کر رہا ہے اور ڈیرے دارنی نے فوراً ہی اس مشتبہ شخص کو اپنے نئے ڈیرے پر پہنچانے کی ہدایت دے کر ساگا کو اس صورتِ حال سے آگاہ کردیا ہوگا۔ یہ امکان تو بھی تھا کہ ساگا اپنی خوش جمال محبوبہ کی زلفوں کے سائے میں ابتدا ہی سے اس چھت کے نیچے موجود رہا ہو۔ اگر وہ وہاں نہیں تھا تو ڈیرے دارنی سے نئی خبر ملتے ہی مشتبہ آدمی کے استقبال کے لیے وہاں پہنچ گیا۔

یوں لگ رہا تھا کہ عصمت اور آبرو کے وہ سوداگر اشاروں کی زبان سمجھنے اور سمجھانے میں پوری طرح طاق تھے اور اشاروں ہی اشاروں میں آنکھوں سے کاجل چرا لینے تک کا ملکہ رکھتے تھے۔ علم دین کی کسی اشاراتی پیغام رسانی کے نتیجے میں جوں ہی اس کی تلاش کے بہانے نکلا، علم دین نے اسے ڈیرے دارنی کی ہدایت سے آگاہ کیا۔ جوں ہی نے مجھے بے خبری میں شکار کرنے کے لیے علم دین کو وہیں چھوڑا اور کسی کوٹھے سے سنی کو ساتھ لے کر میرے پاس لوٹ آیا۔

سنی کو شاید اس سازش کا علم نہ رہا ہو۔ ہوسکتا ہے کہ جوں ہی نے اسے ایک گاہک کو ڈیرے دارنی کے نئے گھر تک پہنچانے کے لئے آمادہ کیا ہو جب ہی سنی نے راستے میں مجھ سے کہا تھا کہ اس کی چھپیا باجی کا خرچہ اٹھانے والا اچھا آدمی نہیں ہے۔ اس نے مجھے چھپیا کے ساتھ دیکھ لیا تو پل بھر میں میری گردن مروڑ کے رکھ دے گا۔ اس سازش میں سنی کا کردار بہت محدود تھا۔ وہ جب تک خاموش رہا، اس کی مردانہ وجاہت کا بھرم قائم رہا لیکن زبان کھولتے ہی اس بدنصیب نے اپنا وہ بھرم بھی کھو دیا۔ وہ حسین تھا لیکن اپنے لب و لہجے اور لچکیلی چال ڈھال کی وجہ سے مکمل مرد تھا نہ شیبو کی وجہ سے عورت تھا۔ اس نے تیسری جنس کا روپ بھی نہیں دھارا ہوا تھا۔ فطرت اور اس کی مخصوص معاشرت کے ہولناک تضاد نے اسے کچھ بھی نہیں رہنے دیا تھا۔ انسان فطرت کے ابدی اصولوں کو للکار کر زندہ رہنے کی کوشش کرتا ہے تو یہی سانحہ پیش آتا ہے کہ وہ ہر جہت میں اپنی شناخت کھو کر ایک بے جنس و بے نام حیوان بن کر رہ جاتا ہے۔

سنی نے مجھے ڈیرے دارنی کے گھر پہنچایا، اس کے بدلے میں ملا ہوا سو روپے کا نوٹ کرانے کے نام پر حاصل کیا اور مجھے اس نامہربان احاطے میں چھوڑ کر رخصت ہوگیا۔

وقت اپنی رفتار سے چلتا ہے اور اپنی راہ میں آنے والی ہر شے کو روند کر بس چلتا ہی چلا جاتا ہے۔ یہ انسان کے اپنے جذبے اور احساسات ہوتے ہیں جو کبھی اسے وقت کے تھم جانے کا احساس دلاتے ہیں اور کبھی برق رفتاری کا لیکن حقیقت یوں نہیں ہوتی۔

منٹ ہمیشہ ساٹھ سیکنڈ کا ہوتا ہے اور سال تین سو پینسٹھ دن کا لیکن جب بات سوچ پر آتی ہے تو وقت کی بساط لپٹ جاتی ہے۔ سالوں اور صدیوں کا حساب لمحوں ہی لمحوں میں ذہن کی اسکرین سے گزرتا چلا جاتا ہے۔ صدیوں کے اس ذہنی سفر کے باوجود ہم اگلا سانس لیتے ہیں تو خود کو اسی ماحول میں موجود پاتے ہیں جہاں ہم اس سفر کے آغاز سے پہلے تھے۔

اس وقت بھی یہی ہوا۔ ساگا کی للکار سنتے ہی میرے ذہن میں گزرے ہوئے واقعات کی ریل تیزی سے چلتی چلی گئی۔ شاید وہ اپنے دشمنوں کو مایوس نہ کرنے کا دعویٰ کرنے کے بعد لمحہ بھر کے لیے خاموش ہوا تھا۔ میں گزرے ہوئے واقعات کی کڑیاں ملاتا ہوا اس کی روانی تک پہنچا تو ساگا کہہ رہا تھا "تم بھول گئے تھے کہ تم نے ساگا کی تلاش کے لیے جن دروازوں پر دستک دی ہے وہ نادیہ کے میکے میں کھلتے ہیں..."

"خوب!" میں نے زہریلے لہجے میں اس کی بات کاٹ دی اور کہا "وہ چھمیا کا میکہ ہے تو تمہاری سسرال ہوئی۔ تم نے کیا دیکھ کر اس گندگی میں منہ مارا ہے؟ تم تو ہمیشہ سے عزت دار بننے کے شوقین تھے!"

میرے تلخ اور بے رحمانہ فقروں پر ساگا کے چہرے کے نقوش بگڑ گئے۔ وہ بولا تو الفاظ کی ادائیگی کے ساتھ اس کے دونوں کان حرکت کر رہے تھے "اپنی زبان کو لگام دو... وہ دن گزر گئے جب تم فرعون بن کر دوسروں پر حکمرانی کرتے تھے۔ اب تم میرے قیدی ہو۔ اپنی اس اوقات کو مت بھولو!"

"میں وہی ہوں جو تھا" میں نے کاٹ دار لہجے میں کہا "یہ تم ہو جو اپنی کینچلی بدل رہے ہو... وقت نے تمہیں ذرا سا سہارا دیا ہے تو تم فرعون بننے کی کوشش کر رہے ہو حالانکہ تمہاری اصلیت کچھ اور ہی ہے۔ تمہاری بیوی بلکہ ہونے والی بیوی کو اس کے دلال شازیہ کہہ رہے تھے، تم نے اسے نادیہ کا نام دیا ہے اور اس کے حسن پر مرنے والے اسے چھمیا جانی کے نام سے پکارتے ہیں۔ چند محروم عاشق اسے نازیہ بھی کہتے ہیں۔ ایسی بے نام و نشان اور سستی عورت کو اپنے پہلو میں کھڑا کر کے تم مجھے کیا جتانا چاہ رہے ہو؟"

میرے الفاظ بہت تیکھے اور لہجہ اس سے کہیں زیادہ کاٹ دار تھا۔ ساگا کے چہرے کا رنگ بدل کر تاریک سا ہو گیا اور وہ غضب ناک غراہٹ کے ساتھ بولا "نادیہ تمہارا نرخرا دبائے گی تو تمہیں معلوم ہو گا کہ یہ کیا شے ہے... تم تحمل کی عمر گزار چکے ہو۔ اب جنم جلی بڑھیا کی طرح جلے کٹے الفاظ ہی کا سہارا لے سکتے ہو... یہ تمہاری بدنصیبی یا میری خوش نصیبی ہے کہ تم خود چل کر میری چار دیواری میں آ گئے ہو... شاید تمہیں معلوم نہیں کہ آج کل تمہاری کھوپڑی کا بھاؤ بہت اوپر چڑھا ہوا ہے۔ میں آسانی سے تمہیں نہیں بیچوں گا۔ تمہارے پورے دام وصول کروں گا۔ زندہ مگر بے دست و پا ذیشی کے لیے مجھے ہر کوئی منہ مانگا معاوضہ ادا کرنے پر تیار ہو جائے گا۔"

مجھے ساگا اور راس البیڈا کے گٹھ جوڑ کے بارے میں پتہ نہ تھا۔ اس کی ہرزہ سرائی پر میری زبان خاموش نہ رہ سکی۔ میں نے کہا "تمہارے پہلو میں کھڑی ہوئی لڑکی کے دام لگ چکے ہیں۔ تمہیں خریدنے والا تمہاری اس عشوہ طراز محبوبہ کی بولی لگا سکتا ہے۔ تم نے اپنی دولت کے بل پر اسے چھمیا سے نادیہ بنا دیا ہے، تم سے بڑا کوئی ساہوکار اسے نادیہ سے دوبارہ چھمیا بنا کر چھما چھم اپنے اشاروں پر نچائے گا مگر ذیشی کو اتنی آسانی سے نہیں بیچا جا سکتا۔ یہ بات تم خود بھی اچھی طرح جانتے ہو" میں نے جان بوجھ کر راس البیڈا کا نام نہیں لیا تھا۔

اس کی وحشیانہ انا میں لفظوں کے وہ گہرے گھاؤ لگے تھے۔ میرے ہاتھ غیر ارادی طور پر پتلون کی جیبوں کی طرف بڑھے ہی تھے کہ ساگا پیر زمین پر پٹخ کر چلا اٹھا "ہاتھ اوپر اٹھاؤ... میرے ساتھ کوئی چال چلنے کی کوشش کی تو میں بے دریغ تمہاری کھوپڑی اڑا دوں گا۔"

میں نے استہزائیہ ہنسی کے ساتھ اپنے دونوں ہاتھ شانوں سے اوپر اٹھا لیے اور کہا "میری کھوپڑی اڑا دو گے تو میری شناخت ختم ہو جائے گی۔ تمہارا نیا آقا اپنے ساتھیوں کو ڈسنے والا زہریلا ناگ ہے۔ وہ تمہارے دعوے پر اعتبار نہیں کرے گا۔ سمجھے گا کہ تم کسی اور کو مار کر ذیشی بنا لائے ہو۔ وہ ایک ایک کر کے اپنے کئی ساتھیوں کو نگل چکا ہے۔ کسی بہانے سے تمہیں بھی ڈس لے گا اور نادیہ کو اس کے اسی لباس سمیت اپنے کسی عشرت کدے میں لے جائے گا جہاں ہر رات ایک نئی نادیہ اس کے لیے پھولوں کی سیج سجا کر کانٹوں پر لوٹتی ہے..."

"بس ذیشی!" میرے چبھتے الفاظ نے ساگا کو اس بری طرح گھائل کیا کہ اس نے بلبلا کر مجھے خاموش کرا دیا اور کہا "تم مجھے مشتعل نہیں کر سکتے۔ میں اسی وقت تمہیں ختم کر کے تمہاری لاش کی قیمت وصول کر سکتا ہوں مگر میں تمہیں زندہ رکھوں گا۔ تمہیں سب کچھ معلوم ہی ہے تو تم یہ بھی جانتے ہو گے کہ تم میرے جانی دشمن ہو تو تمہارا سودا کرنے والا میرا مکار دوست ہے۔ میں اس سے تمہاری منہ مانگی قیمت وصول کروں گا۔ تم میری لاٹری ہو، میں اس لاٹری سے پورا پورا فائدہ اٹھاؤں گا۔"

"مجھے یہ جان کر دکھ ہوا ہے کہ اپنے کان ہلا ہلا کر گلی بازار سے اپنی روزی کمانے والے ساگا کو آج اپنی لاٹری کے لیے بازار حسن کے ان بدھ راؤں کے سہارے کی ضرورت پڑ رہی ہے" میں نے اپنے اندر کی دہشت کو دباتے ہوئے تمسخرانہ لہجے میں کہا "چھمیا لوگوں کے سہارے مجھے گھیر کر تم کیا حاصل کرنا چاہ رہے ہو؟"

"اب اس بازار کا نام لیا تو میں تمہاری زبان گدی سے کھینچ لوں گا" وہ بپھر کر بولا "وہ بازار حسن نہیں، زندہ لاشوں کا بازار ہے جہاں ہر لڑکی اپنی ضرورتوں کے لیے ہر شام نیلام چڑھتی ہے۔"

شوبز خریداروں کے گھر دوست دبانہ میں اپنی اداکاری کے جوہر دکھاتی ہے اور پھر معاوضہ لے کر اپنی کسی مخصوص کوٹھری میں دبک جاتی ہے۔ ان میں سے ہر ایک میرا احسان مند ہے۔ میں نے کسی کو تمہارے پیچھے نہیں لگایا تھا۔ یہ آن ان پڑھ زہد فروشوں کی اپنی بہت ہے کہ تم نے نادیہ کے بارے میں سوال کیا اور انہوں نے میری احسان مندی سے مغلوب ہو کر فوراً زہرہ بائی کو خبر کر دی۔ وہ گندی نالیوں میں ضرور رہتے ہیں مگر کیڑے نہیں، انسان ہیں۔ محبت اور احسان کو خوب سمجھتے ہیں۔ شہیں گھبرا کر انہوں نے تم پر اپنی برتری ثابت کر دی ہے۔"

"میں بھی تمہیں یہی سمجھانا چاہ رہا تھا" میں نے اسے ساگا کے لیے کہا "بابا زہر حسن تمہاری ازدواجی مجبوری ہے تو میں اب اس کا نام نہیں لوں گا مگر میں تم کو بھی بتانا چاہ رہا تھا کہ آج سہاگ رات ہے۔ تمہاری مکروہ دھندوں میں اپنی اداکاری کے جوہر دکھا رہی ہے تو کل یہ کسی اور گاہک کی ہڈیوں کا عرق چوستی ہوئی نظر آئے گی۔ اسے اپنے ساتھ کھڑا کر کے تم مجھے کیا بتانا اور سمجھانا چاہ رہے ہو؟ ہم اپنے معاملات نادیہ "نازیہ" یا جھمیا بائی کے بغیر بھی مناسب طریقے پر طے کر سکتے ہیں۔" اس نے چند سیکنڈ پہلے جذبات کی رو میں آ کر یہ اعتراف کر لیا تھا کہ وہ راہی المیزا سے میری بھاری قیمت وصول کرنے کے لیے مجھے زندہ رکھنے کا خواہاں تھا۔ اس لیے میری زبان ضرورت سے کچھ زیادہ ہی بے لگام ہو چلی تھی۔ میں نے اس سے ہر وہ بات کہہ ڈالی تھی جو میرے دل میں آ گئی تھی۔

میرے یہ الفاظ مصلحت کوش ساگا کو مشتعل نہیں کر سکے لیکن انتہائی نامناسب بیٹی کی تذلیل اور تحقیر پر زہرہ بائی کا پارہ چڑھ گیا اور وہ مشتعل ہو کے بولی "ساگا! کھڑا کھڑا منہ کیا دیکھ رہا ہے اس حرامی کا سر میں گولی مار کے قصہ ختم کر حرام زادے کا۔۔۔ مقدر سے جو بچا ہے وہ بچ ہی جائے گا۔ اس کا سانس جتنا رہا تو زبان بھی یوں ہی چلتی رہے گی اور زہر اگلتی رہے گی۔"

"تم دونوں اندر جاؤ!" ساگا نے اپنے مہیب ریوالور کی ذہنی نال لہرا کے سرد اور خشک لہجے میں نادیہ اور زہرہ بائی سے کہا "تمہارے سامنے یہ زیادہ ہی بول رہا ہے۔ میں تنہائی میں اس سے کچھ فیصلہ کن بلکہ آخری باتیں کرنا چاہتا ہوں۔ اس کی زندگی کا انحصار ان ہی باتوں پر ہوگا۔"

"اے میاں! میں اندر جا تو رہی ہوں لیکن کان کھول کر سن لو کہ میں اپنی چاند سی معصوم بچی پر بے وفائی کا الزام برداشت نہیں کر سکتی۔" ڈیرے دارنی بازاری انداز میں دونوں ہتھیلیاں پیٹ کر شہادت کا انگوٹھا دکھاتے ہوئے بھڑک کر ساگا سے بولی "تم میری نادیہ کو کوٹھے سے بھگا کر نہیں لائے ہو۔ یہ تمہاری بیوی ہے اور رخصت ہو کر جا بیاہ تو بیوہ بھی تمہاری ہی کہلائے گی۔ یہ یاد رکھو کہ تمہاری بیٹیا کی عزت تمہاری عزت ہے۔ اس پر باتیں بنانے والا تمہارا دوست نہیں ہو سکتا۔"

ڈیرے دارنی یہ کہتی اور مٹکتی ہوئی اندرونی دروازے کی طرف چل دی۔ ساگا کے ساتھ نمودار ہونے والی ہوش ربا نازنین اس سے پہلے ہی اس دروازے سے گزر کر اندر غائب ہو چکی تھی۔

ساگا میرے وجود پر سے نظریں ہٹائے بغیر اس کمرے میں بڑھ آیا اور نہایت اطمینان سے ایک صوفے پر دراز ہو گیا۔

"تم کیا چاہتے ہو؟" میں نے اس کے ہاتھ میں دبے ہوئے ریوالور کی مہیب ذہنی نال میں جھانکتے ہوئے پُرتشویش آواز میں پوچھا۔ اس کے چہرے پر چھا جانے والی کرختگی سے مجھے واقعی خوف محسوس ہونے لگا تھا۔

"تمہاری جیبوں میں کوئی ہتھیار موجود ہے تو اسے نکال کر قالین پر ڈال دو۔ اس کے بعد تم سے کوئی بات ہو سکے گی" ساگا نے سرد اور بے رحمانہ لہجے میں کہا۔

"میرے پاس کوئی ہتھیار نہیں ہے" میں نے قدرے مدافعانہ لہجے میں جواب دیا "میں تمہارے ساتھ لڑنے کے لیے نہیں، کسی مصالحت کے ارادے سے آیا ہوں اور اسی لیے غیر مسلح ہوں۔"

"یہ بہت اچھی بات ہے" اس نے قہقہہ لگا کے کہا "تنہا دشمن ناکارہ بکرے کی طرح ہوتا ہے جو بہت زیادہ شور مچانے کے باوجود کوئی کارکردگی نہیں دکھا پاتا۔ مجھے تمہارے الفاظ پر اعتماد ہے۔ تم چاہو تو کہیں بھی بیٹھ سکتے ہو لیکن اب تم میرے نشانے پر ہو۔ میں تمہیں ٹانگوں سے معذور کر دوں گا۔"

یہ کہتے ہی اس نے اپنے ریوالور کی لبلبی دبا دی۔ ہولناک دھماکوں کے ساتھ پے درپے دو گولیاں چلیں۔ میرے حلق سے اضطراری طور پر چیخیں آزاد ہو گئیں لیکن اس کے ساتھ ہی میرے قدم بھی تیزی سے حرکت میں آ گئے تھے۔ میری نظریں ساگا کے ہاتھ میں دبے ہوئے ریوالور کی نال پر تھیں اور میں نے بجلی کی سی سرعت سے خود کو آگ اگلتی ہوئی اس نال کی زد میں آنے سے بچا لیا تھا۔

ریوالور کی دھواں اگلتی نال کے پیچھے ساگا کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔ اسے یقین نہیں آ سکا تھا کہ میں اس کی چلائی ہوئی گولیوں سے خود کو بچانے میں کامیاب ہو گیا تھا۔ میرے یوں بچ جانے میں میری پھرتی سے کہیں زیادہ ساگا کی بے پروائی کا دخل تھا۔ اس نے یہ فرض کر کے کہ میں اسے فائر کرنے کی مخصوص پوزیشن میں دیکھ کر بھی اپنی جگہ سے نہیں ہلوں گا، میری پنڈلیوں کی بلندی پر دونوں فائر جھونک مارے تھے۔

میں اس کی چلائی ہوئی گولیوں سے بچ تو گیا تھا لیکن میرا دل کھوپڑی میں دھڑکنے لگا تھا اور میرے بدن کے مساموں سے بے اختیار ٹھنڈا ٹھنڈا پسینہ پھوٹ پڑا تھا۔

میں اس وقت ڈرائنگ روم کے داخلی دروازے کے قریب موجود تھا۔ دروازہ کھلا ہوا تھا۔ اگر میں وہاں سے بھاگ نکلنے کی کوشش کرتا تو کوئی بھی میری راہ میں حائل نہیں ہو سکتا تھا لیکن وہ

ساکا سے میری جسمانی لڑائی نہیں تھی۔ میرے ہاتھ خالی تھے جب کہ وہ بھرا ہوا ریوالور لیے بیٹھا تھا جس کے چیمبر میں سے صرف دو گولیاں استعمال ہوئی تھیں۔ میرے فرار کی صورت میں وہ اپنی جگہ سے ہلے بغیر بھی مجھے گولیوں کا نشانہ بنا سکتا تھا۔ میں نے اپنی اس غیر دفاعی پوزیشن کے پیش نظر فوری طور پر وہاں سے بھاگ نکلنے کا ارادہ ترک کر دیا۔

فرار کے بجائے مجھے اسی چھت کے نیچے رک کر ساکا کا مقابلہ کرنا تھا۔ اس کی آنکھوں میں سفاکی تیر رہی تھی۔ کچھ نہیں کہا جا سکتا تھا کہ وہ میرے اوپر کب دوسرا فائر جھونک مارے گا۔ میری متلاشی نگاہیں دھیرے دھیرے ڈرائنگ روم کے روایتی فرنیچر کا جائزہ لے رہی تھیں۔ مجھے شدت سے ایسی کسی مضبوط اوٹ کی تلاش تھی جو ساکا کی چلائی ہوئی مزید گولیوں کو بے اثر بنا سکے۔

ساکا نے دھماکوں کی پروا کیے بغیر بہت بے خوفی سے میرے اوپر فائر کیے تھے۔ وہ ایک دوسرے سے الگ تھلگ بنے ہوئے بڑے مکانوں پر مشتمل آسودہ آبادی تھی۔ مکانوں کے صرف احاطے کی دیواریں مشترک تھیں ورنہ ہر گھر اپنے حساب سے بالکل الگ تھلگ تھا۔ کھلی ہوئی فضا کی وجہ سے قرب و جوار میں رہنے والوں کو اندازہ بھی نہیں ہو سکتا تھا کہ یہ گولیاں کہاں چلی تھیں اور شاید ساکا کے اطمینان کا سبب بھی یہی تھا۔ فائرنگ سے ہونے والی آواز کے ساتھ کوئی شور و غل ہوتا تو لوگوں کی توجہ اس طرف مبذول ہو سکتی تھی۔

"جہاں ہو، وہیں کسی بھی صوفے پر بیٹھ جاؤ اور وہیں رہ کر میرے سوالوں کے جوابات دو ورنہ میں اس بار تمہاری کھوپڑی میں سوراخ کر دوں گا۔" چند ثانیوں کے بعد ساکا نے غرا کر کہا "تم نے دیکھ ہی لیا ہے کہ اب میں تمہاری دھونس میں نہیں آسکتا۔ ذرا سی بھی چالاکی دکھائی اور مارے جاؤ گے۔"

میں بہت احتیاط کے ساتھ اپنی اگلے صوفے پر بیٹھ گیا جو ضرورت پڑنے پر مجھے آڑ بھی مہیا کر سکتا تھا۔ میں نے سوچ لیا تھا کہ جوں ہی ساکا کی نظر ذرا سی چوکی میں نشست چھوڑ کر اس صوفے کے پیچھے چلا جاؤں گا۔

"اس وقت تم مسلح ہو اور میں نہتا۔ میں کوئی غلط سوال نہیں کروں گا۔"

وہ اپنے دونوں کانوں کی تیز جنبش کے ساتھ بولا "یہ تمہاری غلط فہمی ہے.......... میری تلاش میں اس ٹھکانے تک پہنچ کر تم اپنی زندگی کا سب سے بھیانک غلط اصول لے بیٹھے ہو۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ تم جیسا منجھا ہوا مجرم اتنی بڑی حماقت کا ارتکاب کرے گا...... شاید تم نے سوچ لیا تھا کہ مجھ سے یہاں ملاقات نہیں ہو سکے گی اور تم عورتوں کو دھمکا کر میرا کوئی نہ کوئی سراغ حاصل کر لو گے؟"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔

"میں ہر طرف سے دشمنوں میں گھرا ہوا ہوں۔ مجھے معلوم ہوا کہ تم بھی ان سے مل گئے ہو تو میں اپنے غصے پر قابو نہیں رکھ سکا اور تمہاری تلاش میں نکل کھڑا ہوا۔"

"میں تمہارے سامنے ہوں۔" وہ تحقیر آمیز ہنسی کے ساتھ بولا "مجھے قتل کر کے کھا لو۔"

"میں تمہیں پہلے ہی بتا چکا ہوں کہ میں تم سے مصالحت کے لیے آیا تھا۔ تصادم کی راہ اختیار کرنی ہوتی تو خالی ہاتھ ادھر کا رخ نہ کرتا۔" میں نے مصلحت کی راہ اختیار کرتے ہوئے کہا۔

"پھر زور آزمائی کرنے اور مجھے آنکھیں دکھانے کا کیا مطلب تھا؟" اس کی آنکھوں سے بے اعتباری مترشح تھی۔

"اسے میری نادانی سمجھ لو۔ ٹی کے دنوں میں سب کے ساتھ میرا رویہ تحکمانہ ہوتا تھا۔ میں بھول گیا تھا کہ ٹی ختم ہو چکی ہے اور ہم دونوں برابری کی سطح پر آچکے ہیں۔" میں بتدریج نرم پڑتا جا رہا تھا۔

"تم نے اپنی دانست میں ٹی کو تباہ کر دیا تھا۔" وہ استہزائیہ لہجے میں بولا "تمہارے زمانے میں ٹی بڑی وارداتوں کی تنظیم تھی۔ اب اسے دوبارہ زندگی دی جا رہی ہے۔ سنا ہے کہ مس لاجنبہ بھی کسی کے سامنے نہیں آتا تھا لیکن اب میں خود سپریم ایگزیکٹو مین سے مل چکا ہوں۔ اس کی دونوں سلور آئیز میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھی ہیں۔"

ساکا کے اس انکشاف نے مجھے چونکا دیا اور میں نے حیرت سے پوچھا "کیا تم یہ کہنا چاہ رہے ہو کہ اب مس لاجنبہ کے بجائے کوئی اور ٹی کا سربراہ ہے اور وہ سربراہ اپنی شناخت چھپا رہا ہے؟"

"بات کو چکر میں مت ڈالو!" اس کا لہجہ درشت ہو گیا "مس لاجنبہ کہاں گیا، یہ مجھے نہیں معلوم۔ میرے لیے سپریم ایگزیکٹو مین وہ ہے جو دو سلور آئیز کا مالک ہے...... تمہیں یہ بھی بتا دوں کہ میں ٹی کا کوئی عام ممبر نہیں ہوں۔ بہت جلد مجھے بھی ایک سلور آئی ملنے والی ہے اور میں بھی ایگزیکٹو مین بن جاؤں گا...... تم یہ بتاؤ کہ تھوڑی دیر پہلے تم اپنے ساتھیوں کو ڈسنے والے کس زہریلے ناگ کا ذکر کر رہے تھے۔"

اس وقت تک میں نے ساکا سے اس قسم کی جتنی باتیں کی تھیں، وہ اس الجبرا کے بارے میں کی تھیں۔ بس اس کا نام نہیں لیا تھا لیکن اس نازک موڑ پر میں نے قلابازی کھانے کا فیصلہ کر لیا۔ اول خان کے اسرار نامی نوکر کی دی ہوئی اطلاع سے یہ ثابت ہو چکا تھا کہ شہر کی مسلم ہاؤسنگ سوسائٹی کے ایک مکان میں ساکا، والا الجبرا اور اس کے دو سفید فام ساتھیوں کے ہمراہ ٹونی کو زخمی کرتے ہوئے جنی مراد کی تفتیش میں شامل تھا۔ مجھے کچھ اندازہ نہیں تھا کہ ساکا اور اس الجبرا کے درمیان کیسی مفاہمت چل رہی تھی یا ان کے درمیان تعاون کا دائرہ کتنا وسیع تھا لیکن پھر بھی میرے لیے ایک چال چلنے کا سنہرا موقع موجود تھا۔

"جنی مراد!" میں نے قدرے توقف کے بعد آہستہ سے کہا "اور اس کا بیٹ خاص وہ لوگ اپنی غرض کے لیے اندھے ہو چکے

اپنی مقصد براری کے لیے اپنے ساتھیوں تک کو موت کے
گھاٹ بھی پھونک دیتے ہیں۔ تجی مراد نے اپنے ہاتھوں سے اپنے چچا
زاد بھائی اللہ داد کو ہلاک کیا اور پھر خود بھی ایک کتے کی موت مارا
گیا۔ میں سمجھ رہا تھا کہ تم ان ہی لوگوں کے لیے کام کر رہے ہو۔ وہ
بھی بہت بھوکے ہوتے ہیں تو اپنے ہی ساتھیوں کو چیرنا پھاڑنا
شروع کر دیتے ہیں۔
.........؟ تم نہ جانے کیا ہو گئے ہو۔"
ساگا کی آنکھوں میں دلچسپی عود کر آئی۔ صاف ظاہر ہو رہا تھا
کہ اسے میرے بیان پر شبہ نہیں ہوا تھا۔ اس نے پوچھا "تجی مراد
تو ایک لیڈر اور سیاست داں تھا۔ اس سے تمہارا کیا واسطہ تھا؟"
"زیادہ تر سیاست داں خباثت کے رسیا ہوتے ہیں۔ وہ مجھے خرید نا
چاہتا تھا لیکن میں اس کے کرتوت دیکھ کر اس سے متنفر ہو گیا تھا۔
اس کے مارے جانے کے بعد اس کا آقا مجھے دھمکیاں دے کر
ستا رہا ہے.........."
"کیا تمہارا خیال ہے کہ میں اس سے ملا ہوا ہوں؟" اس نے
بات کاٹ کے بے تکلفی سے پوچھا۔
"میرا قیاس یہی کہتا ہے اور اسی وجہ سے میں یہاں موجود
ہوں۔ مجھے کئی روز سے تمہارے بارے میں عجیب اور پُراسرار
اطلاعات مل رہی تھیں۔ کسی کو کچھ نہیں معلوم کہ آج کل تم کیا
کر رہے ہو۔ میرے پرانے واقفوں میں اب تم ہی اتنے طاقت ور
رہ گئے ہو جو میرے سامنے آسکو۔"
"میں سمجھ رہا تھا کہ تم اپنی دادا گیری سے کھا گئے۔" اس بار بھی ساگا
نے میری بات درمیان سے اچک لی اور پھر پوچھا "تجی مراد کو
مارنے اور تمہیں دھمکیاں دینے والا کون ہے؟"
"اگر یہ معلوم ہو جاتا تو میں تمہارے پاس آنے کے بجائے اسی
سے حساب برابر کرتا۔ وہ جو کوئی بھی ہے پردے میں ہے۔ جس
دن اس کا سراغ مل گیا، میں اس کا ٹینٹوا دبا دوں گا۔"
"اس کا مطلب ہے کہ تم نے آج کل شہر میں اپنے بہت سے
دشمن بنائے ہوئے ہیں۔" وہ میری بے بسی سے محظوظ ہوتے ہوئے
بولا۔ "تمہیں یہ جان کر خوشی نہیں ہوگی کہ تمہی لائنز کے بعد تم نے
تمہارے لہو کا پیاسا ہے۔ تم نے جن کو جو زخم لگائے تھے وہ
اب تک درد محسوس کر رہے ہیں اور اب تمہیں ان کا خمیازہ بھگتنا
پڑے گا۔"
"کیا تم اب بھی لائنز کا جانشین کون ہے؟" میں نے رسانیت سے
پوچھا۔
"تمہیں اس کا کوئی حق نہیں ہے۔" اس کے ہونٹوں پر
ایک مسکراہٹ پھیل گئی۔ میری طرح اس نے بھی راس البیڈا کا
تذکرہ کیا۔ مجھے حیرت تھی کہ اخبارات میں اس کی تصویری کہانی
چھپی تھی۔ پھر بھی ساگا کی آنکھیں بند تھیں۔
"اب تم ہماری قید میں ہو۔ تم مجھے اپنے سپر زائی مین کے
ہاتھوں بیچنے کا ارادہ رکھتے ہو۔ اگر مجھے ایسی ایک ذرہ بات

معلوم ہو بھی جائے تو کیا فرق پڑتا ہے۔ میں اس بات کو کبھی نہیں
چھپا سکتا۔"
"مرنے سے پہلے تم کو ہر بات معلوم ہو جائے گی۔" وہ پورے
اعتماد سے بولا "فی الحال تمہاری زندہ یا مردہ گرفتاری پر ایک بڑا
انعام مقرر ہے مگر یہ میرے لیے بے وقعت ہے۔ مجھے طاقت
اور اختیار کی ضرورت ہے۔ تمہیں اپنے سامنے دیکھنے کے بعد میری
آرزو ایک ہی ہے کہ تمہارے پکڑے جانے کی خوشی میں سپر زائی
مین مجھے ایک سلور زئی کا مالک بنا دے۔ اس میں ہم سب کا فائدہ
ہے۔ میری یہ سودے بازی مکمل ہو جائے تو میں تمہیں سب رکھ
بتا دوں گا۔ اس وقت تک تمہیں میری قید میں رہنا ہوگا۔"
"قید!" میں نے آزردگی سے کہا "اگر قید ہی کرنا ہے تو مجھے
پڑھنے کے لیے رکھو اخبارات وغیرہ ضرور دے دینا تاکہ میں ایک
کونے میں پڑے پڑے اپنی زندگی سے بیزار نہ ہو جاؤں۔" میں نے
اس بے تکے فقرے کے ذریعے اسے یہ یاد دلانے کی کوشش کی تھی
کہ اس روز کے اخبارات میں راس البیڈا کا کچا چٹھا تفصیل سے
شائع ہوا ہے۔
وہ میری بات کا کوئی اثر لیے بغیر بے پروائی سے ہنس کر بولا۔
"شاید تم بھول گئے کہ میں صرف تین جماعت پڑھا ہوا ہوں۔ مجھے
میری روزی تعلیم سے نہیں، منصب سے مل رہی ہے۔ ایک ان پڑھ
آدمی کے گھر میں اخباروں کا کیا کام؟ ویسے بھی میں تمہارے ہاتھ پیر
باندھ کر رکھوں گا۔ ایسے میں آدمی کو اخبار کے بجائے نانی یاد آنے
لگتی ہے۔"
اس سے گفتگو ضرور ہو رہی تھی لیکن اس کا عناد اپنی جگہ
برقرار تھا۔ یہ بات بھی میری سمجھ میں آ گئی کہ وہ راس البیڈا کے
بارے میں اس روز کے اخبارات میں چھپنے والی سنسنی خیز کہانی سے
کیوں بے خبر تھا۔ مجھے اس بات میں کوئی شبہ نہیں رہا تھا کہ راس
البیڈا ہی شہر میں ٹی کا سپر زائی مین بنا ہوا تھا اور اسی نے ساگا کو زائی
مین بنانے کی امید دلا کر تسکی اور بہترین ہیروئن کی فراہمی کے کام
پر مامور کیا ہوا تھا۔
"اٹھو!" ساگا نے اپنے ریوالور کی نال کو جنبش دے کر مجھے
حکم دیا اور ایک جھٹکے سے اٹھ کھڑا ہوا۔
باتیں بہت ہو چکی تھیں۔ میرے لیے وقت بہت کم رہ گیا تھا۔
میں کوئی مزاحمت کیے بغیر ساگا سے اپنے ہاتھ پیر بندھوا کر اس کا
قیدی بن جاتا یا پھر اس کے چنگل سے نکلنے کی کوئی راہ نکالتا۔
میں نے کن انکھیوں سے ادھر اُدھر دیکھا پھر کسل مندانہ
انداز میں کمرے صوفے سے اٹھنے کی اداکاری کرتے ہوئے پوری
قوت سے اچھل کر صوفے کے پیچھے چلا گیا۔
کمرے کی فضا میں ٹھک کی ایک مانوس سی آواز گونج کر رہ گئی
اور میرا دل خوشی سے اچھل پڑا۔
شاید ساگا نے میری غیر متوقع حرکت پر کسی ارادے کے بغیر ہی

زنگر دیا گیا تھا۔ مجھ پر دو گولیاں برباد کرنے کے بعد اس کے ریوالور کا چیمبر خالی ہو چکا تھا اس لیے گھوڑا لوہے سے ٹکرا کر رہ گیا۔

میں کسی پروگرام کے بغیر بالکل غیر متوقع طور پر ساگا کے اس ٹھکانے پر پہنچا تھا۔ اسے میرے استقبال کے لیے کسی تیاری کا موقع نہیں مل سکا اور وہ محض دو گولیوں کے ساتھ اپنا ریوالور لے کر میرے مقابل آکھڑا ہوا۔ اس نے پہلا موقع ملتے ہی اپنے ریوالور کی دونوں گولیاں میرے اوپر چلا دیں۔ یہ میرے مقدر کی یاوری اور اس سفاک کی حد سے بڑھی ہوئی خود اعتمادی تھی کہ وہ دونوں گولیاں میرا بال بیکا کیے بغیر ضائع ہو گئیں۔

میں مسلسل خائف تھا کہ وہ کبھی بھی مجھ پر نیا فائر کر سکتا ہے۔ ادھر ساگا جانتا تھا کہ اس کے ہاتھ میں آتشیں ہتھیار کے بجائے صرف لوہے کا ایک ٹکڑا رہ گیا ہے۔ وہ مجھ سے اتنا متنفر تھا کہ مجھے فوری طور پر ہلاک یا معذور کر دینے پر تلا ہوا تھا۔ لیکن نہتا ہوتے ہی اس نے مکارانہ چال بازی سے اپنی حکمت عملی بدل دی۔ مجھے گمان ہوا کہ وہ اپنا رویہ بدل رہا ہے لیکن وہ نرم گرم باتوں میں الجھا کر کوئی خطرہ مول لیے بغیر مجھے بے دست و پا کرنے پر تلا ہوا تھا۔ ایک بار وہ مجھے پوری طرح بے بس کر لیتا تو پھر میرا بچنا محال تھا۔

ریوالور کے خالی گھوڑے کی آواز سنتے ہی میں نے پھرتی کی آڑ سے نکل کر اس پر چھلانگ لگا دی۔ اس کے منہ سے مغلظات کا طوفان امڈ پڑا تھا۔ اس نے تاک کر خالی ریوالور میری کھوپڑی کی طرف پھینک مارا۔ میں نے بائیں طرف جھک کر اپنا سر بچایا اور وزنی ریوالور شیشے کی کئی چیزیں ٹوٹنے کی پرشور آوازوں کے ساتھ دور جا گرا۔

اس اثنا میں، میں ساگا کے سر پر پہنچ چکا تھا۔ وہ اپنے اور ہتھیار کے سہارے مجھے باندھ لینے کا منصوبہ ناکام ہو جانے پر بری طرح بوکھلایا ہوا تھا جب کہ میں ابتدا ہی سے اپنے بازو کو آزمانے پر تلا بیٹھا تھا۔ میں نے دونوں ہاتھوں سے اس کا گریبان جکڑا اور اسے اپنی جھونک میں کئی قدم پیچھے رگیدتا لے گیا۔

میری پہلی وحشیانہ ٹکر نے اس کی پیشانی لہولہان کر دی اور اس کے حلق میں خراشیں گھٹنے لگیں۔

"کیا ہے...... کیا بدمعاشی ہو رہی ہے یہاں؟" اندر سے زمرد چنگھاڑتی ہوئی ڈرائنگ روم میں گھس آئی۔

شیشے کا آرائشی سامان ٹوٹنے کا شور، آہنی ریوالور کی جھنکار اور پھر ساگا کی گالیاں دونوں عورتوں کو ڈرائنگ روم کی طرف متوجہ کرنے کے لیے کافی تھیں۔ میں ان کی مداخلت کا خطرہ بھانپتے ہی ساگا کو گھونسوں کے زور پر ڈرائنگ روم کے تقریباً وسط سے بھی آگے لے گیا۔ اس کا پورا چہرہ خون میں ڈوب کر بگڑ چکا تھا۔

وہ منظر شاید اتنا بھیانک اور دہشت ناک رہا تھا کہ زمرد دہائی سی آواز میں گالم گلوچ کرنے کے باوجود چوکھٹ عبور کر کے ڈرائنگ روم میں گھسنے کی ہمت نہ کر سکی۔

زمرد کوئی عام گھریلو عورت نہیں تھی۔ وہ گرم چشیدہ زمانہ بازار کی ایک سکہ بند ڈیرے دارنی تھی۔ اس سے [illegible] نہیں تھا کہ کب میرے اور ساگا کے جھگڑے میں دخل [illegible] اس کی طرف سے خطرے کا ادراک کرتے ہوئے میں [illegible] گریبان چھوڑ کر دونوں ہاتھوں سے اس کا گلا دبوچ کر [illegible] دیا کہ اس کی پشت ڈیرے دارنی کی طرف ہو گئی۔ میں [illegible] شانوں کے اوپر سے مکان کے اندرونی حصے پر نگاہ رکھ [illegible] وقت میرا ذہن تیزی سے کام کر رہا تھا۔ بگڑے ہوئے حالات تیزی سے ساز گار ہو رہے تھے کہ میں چاہتا تو اس وقت ساگا [illegible] لے کر وہاں سے فرار ہونے کی کوشش کر سکتا تھا مگر اس [illegible] ہوئے خون آلود چہرے کی وجہ سے مجھے راستے میں رکنا [illegible] سامنا ہو سکتا تھا۔ ایسے کسی بھی خطرے سے بچنے کے لیے [illegible] ہو تا کہ میں ساگا کو وہیں دھکیل کر اس مکان سے نکل جاتا۔

میں نے ساگا کا گلا دبوچ کر پیچھے ہٹنے سے پہلے دیکھ لیا تھا کہ اشیا کی کرچیاں وغیرہ میرے اور بیرونی دروازے کے درمیان نہیں تھیں۔ میں آسانی سے الٹے قدموں بھی دروازے [illegible] بڑھ سکتا تھا۔

میں اسی ادھیڑبن میں مبتلا تھا کہ اندر سے نادیہ [illegible] ہوتی نمودار ہوئی۔ اس کے دلکش چہرے کا رنگ لال بھبھوکا تھا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ شدید غصے یا ہیجان میں مبتلا [illegible] کے انداز اور تیوروں میں کوئی ایسی بات تھی کہ میں چونک [illegible] وہ دوڑتی ہوئی زمرد کی اوٹ سے چند لمحوں کے لیے [illegible] مجھے اس کے داہنے ہاتھ میں دبا ہوا چھوٹا سا پستول نظر آ [illegible] اسے پستول لینے میں ہی دیر لگ گئی تھی ورنہ ڈرائنگ [illegible] اچانک شروع ہونے والی ہڑبونگ نے اسے اور زمرد کو بھی چونکایا تھا۔

"وہیں رک جاؤ!" میں نے ساگا کے نرخرے پر اپنی بے رحمانہ گرفت کو سخت کرتے ہوئے جلدی سے کہا۔ "تم میں سے کوئی بھی آگے بڑھا تو میں ساگا کا گلا گھونٹ دوں گا۔"

"کیسے رک رہا ہے؟ لگتا ہے کہ یہ اس کے باپ کا [illegible]" زمرد اپنی جگہ پر بل کھا کر کلکلائی۔ "چھمیا! چلا دے گولی [illegible] بتا دے کہ تجھے ولایتی طمنچہ چلانا آتا ہے۔"

ویسے تو زمرد صرف چھمیا کی ماں ہونے کی دعوے دار [illegible] اس وقت ام الخبائث معلوم ہو رہی تھی۔ جدید ماحول میں [illegible] بہت کچھ سیکھ گئی تھی مگر اس کی بول چال سے قدامت کا [illegible] جھلک رہا تھا جو اس کے طبقے کی عورتوں کی پہچان ہوتا ہے۔

نادیہ یا چھمیا نے زمرد کے کہنے پر اپنا پستول والا [illegible] میں بلند کر کے سیدھا کیا لیکن ساگا کی پشت کو اپنے اور [illegible] درمیان دیکھ کر گولی چلانے کی ہمت نہیں کر سکی۔

تجزیے میں نہیں الجھنا چاہتے تھے۔ مجھے سڑک صاف ملی۔ بھاگنے کے بجائے میں لمبے لمبے ڈگ بھرتا ہوا ایک قریب ترین گلی میں گھس گیا۔

میں نے غیر ارادی طور پر آستین سے اپنی پیشانی صاف کی اور آستین پر خون کا تازہ نشان دیکھ کر بری طرح چونک پڑا۔ لمحے بھر بعد ہی مجھے یاد آ گیا کہ میں نے چلتے چلتے' ساگا کے خون آلود چہرے پر آخری وحشیانہ ٹکر رسید کر کے اس کے گندے خون سے اپنی پیشانی داغ دار کر لی تھی۔

پیشانی پر خون کے داغ کے ساتھ چہل قدمی جاری رکھنے کے بجائے میں نے وہیں رک کر اپنی جیب سے رومال نکالا اور رگڑ رگڑ کر پوری پیشانی کو صاف کرنے لگا۔ آخری چند منٹوں میں ساگا کے ساتھ ہونے والی زور آزمائی اور بھاگ دوڑ کی وجہ سے مجھے پسینہ آیا ہوا تھا۔ پسینے کی نمی نے خون کی صفائی میں خاصی مدد کی اور جب سفید رومال کے صاف حصوں پر خون کی سرخی منتقل ہونی بند ہو گئی تو میں مطمئن ہو کر آگے بڑھ گیا۔

اگلے راستے پر ایک طویل چکر کاٹ کر نشتر روڈ کی طرف واپس جاتے ہوئے میں سوچ رہا تھا کہ میری وہ پُر مشقت بھاگ دوڑ نتیجے کے اعتبار سے رائیگاں ہی گئی تھی۔ میں نے ساگا کا سراغ ضرور لگا لیا تھا لیکن اس سے راس المیڈا کے بارے میں ٹھوس معلومات حاصل کرنے کی نوبت نہیں آ سکی تھی۔ میری معلومات میں بس اسی قدر اضافہ ہو سکا تھا کہ اس بار راس المیڈا نے بذاتِ خود بھی لائبہ اور جم کلارک کی جگہ سنبھال لی تھی اور شہر کے گھٹے چنے لوگوں کو وہ ملوث آمیز رکھنا کر اپنی طاقت اور وسائل سے مرعوب کرنا چاہ رہا تھا۔

کامیابی کی ایک موہوم سی امید باقی تھی۔ میں واپس جا کر اول خان کو ساگا کی کمین گاہ سے آگاہ کر دیتا اور وہ سرعت سے حرکت میں آ جاتا تو ساگا کو ٹھکانا بدلنے سے پہلے گرفت میں لے سکتا تھا۔

ساگا اتنا احمق نہیں تھا کہ بات بڑھ جانے کے باوجود اسی چار دیواری میں بیٹھ کر مزید مصائب کے نزول کا انتظار کرتا رہتا۔ وہ ایک تجربے کار مجرم تھا اور ایسے مواقع پر رفتار کی اہمیت سے پوری طرح واقف تھا لیکن اس کے ستارے گردش میں آئے ہوئے تھے۔ میری ٹکر سے اسے اتنی شدید ضربات نہیں آئی ہوں گی جتنی جمیا کے ایک فائر سے آئی ہوں گی۔ گولی کے زخم کے خطرناک ہونے کے نتیجے میں اگر زہرا اسے کسی اسپتال میں منتقل کر دیتی تو یہ امید کی جا سکتی تھی کہ وہ دونوں بدزبان عورتیں اپنا ٹھکانا بدلنے کی اہمیت پر غور نہ کر سکیں اور یوں ساگا کو مزید مصائب کے جہنم میں دھکیلنے کا سبب بن جائیں۔

یہی سب سوچتا ہوا میں نشتر روڈ تک پہنچنے میں کامیاب ہو گیا۔ پہلے میرا ارادہ تھا کہ ٹیکسی لے کر سیدھا گھر لوٹ جاؤں مگر کار سے عارضی محرومی کی صورت میں میری نقل و حرکت بہت محدود ہو کر رہ جاتی۔ میں نے ٹیکسی ڈرائیور کو نگار سنیما چلنے کی ہدایت کی اور پچھلی نشست میں دھنس کر سگریٹ سلگا لی۔

میں شہر میں بغیر لائسنس کے مین ہولوں کے نتیجے میں رونما ہونے والے متعدد چھوٹے موٹے اور المناک حادثات کے بارے میں آئے دن اخبارات میں کچھ نہ کچھ پڑھتا رہتا تھا لیکن اس روز مجھے ایسے مین ہولوں کی افادیت کا تجربہ بھی ہوا۔ میں نے نشتر روڈ پر پہنچنے سے پہلے اپنا خون آلود رومال ایک کھلے ہوئے مین ہول میں ڈال کر اس سے نجات حاصل کر لی تھی۔ کراچی جیسے گنجان آباد شہر میں کھلے ہوئے چند سو مین ہول مجھ جیسے ضرورت مندوں کے لیے نعمتِ غیر مترقبہ کا درجہ رکھتے تھے۔

ٹیکسی نشتر روڈ سے ہو کر نپیئر روڈ کا ایک چکر کاٹتی ہوئی کورٹ کی طرف پہنچی تو یہ دیکھ کر میرا دل دھک سے رہ گیا کہ میری کار غائب تھی۔ میرے ذہن پر یکایک وسوسوں نے یلغار کر دی۔

سبب کوئی بھی رہا ہو' اگر کار غائب تھی تو بس غائب تھی۔ اس کا آسانی سے بازیاب ہونا ناممکنات میں سے تھا۔ میرے لیے وہاں رک کر وقت برباد کرنا بے سود تھا۔

میں اسی ٹیکسی کے ذریعے گلشن روانہ ہوتا تو ٹیکسی ڈرائیور میری طرف سے شبہات کا شکار ہو سکتا تھا۔ میں نے اسے روک کر کرایہ ادا کیا اور نیچے اتر گیا۔ چند منٹ بعد ہی میں دوسری ٹیکسی میں گھر کی طرف جا رہا تھا۔

میری کار کے ساتھ جو بھی واقعہ پیش آیا ہو' مجھے اتنا یقین تھا کہ اس واردات میں زہرہ کے پرانے محلے داروں کا کوئی دخل نہیں تھا۔ میں کار بہت دور پارک کر کے پیدل وہاں پہنچا تھا۔ ان کے لیے یہ سراغ لگانا ناممکنات میں سے تھا کہ میں وہاں تک کسی کار میں سفر کر کے پہنچا تھا۔

دوسری ٹیکسی کو فارغ کر کے میں گھر پہنچا تو وہ دونوں ہی کسی بحث میں الجھے ہوئے تھے اور ڈرائنگ روم میں متعدد اردو اور انگریزی اخبارات قالین پر بکھرے ہوئے تھے۔

مجھے دیکھتے ہی ویرا کا منہ بن گیا اور اس نے تلخی سے پوچھا۔ "بتا کے بغیر کہاں گئے تھے؟"

میں نے اسے کوئی جلا کٹا جواب دینے کا ارادہ ترک کرتے ہوئے ہنس کر کہا "میرے جاتے ہوئے غزالہ جاگ رہی تھی۔ اتنی سخت بازپرس تو اس نے بھی نہیں کی تھی۔"

"میں بھی اسے یہی سمجھا رہی تھی کہ حد سے زیادہ ڈھیل دے کر وہ تمہیں بگاڑ رہی ہے" ویرا کے لہجے کی تلخی میں کوئی فرق نہیں آیا "میں جاگ رہی ہوتی تو دیکھتی کہ تم خاموشی سے کیسے نکل سکتے تھے؟"

"میں اسے کیا بتاتا کہ در اصل میں کراچی کے بازارِ حسن کی سیر کرنے گیا تھا" میں نے بے چارگی سے جواب دیا اور بے اختیاری سے ان دونوں کی ہنسی چھوٹ کر رہ گئی۔

"اخبار والی؟" فراز کے بے ساختہ سوال سے بے چینی جھلک رہی تھی۔

"یہ کون سا وقت تھا وہاں جانے کا؟" مریرا کا سوال خالص جھنجھلی نوعیت کا تھا۔

"یہی سوال اس علاقے کے ایک ذاتی فروش نے بھی پوچھا تھا" میں نے جھینپتے ہوئے لہجے میں مریرا سے کہا "اسی کیا بات ہے تم اپنی ذہنی سطح کا اندازہ لگا سکتی ہو۔ اب میرا وقت برباد مت کرو۔ میں اول خان سے بات کروں گا۔ تو بہت سی باتیں خود بہ خود تمہارے سامنے آجائیں گی۔"

"اخبارات میں راس المیڈا کی باتصویر کہانی چھپنے کے بعد تمہارا یوں باہر جانا خطرناک تھا" سلطان شاہ ملامت آمیز لہجے میں بڑبڑا رہا تھا "تمہارے اچانک غائب ہو جانے سے ہم سب پریشان ہو گئے تھے۔"

میں کوئی جواب دیے بغیر اول خان کے گھر کا نمبر ملاتا رہا۔ وہ وہاں موجود نہیں تھا۔

اسٹیشن فون پر ہونے والے "انہی کی سیاہ بلی کے تباہ کن دھماکے کے بعد وہاں کے فون پہلے ہی بحال ہو چکے تھے۔ وہاں اول خان نے فوری فون اٹھایا تھا۔

"تم کسی کو بتائے بغیر کہاں غائب ہو گئے تھے؟" میری آواز پہچانتے ہی اول خان نے لعن طعن شروع کی تو میں چونکے بغیر نہ رہ سکا کہ اسے میری غیر حاضری کا علم کیسے ہوا مگر اس کے اگلے فقرے سے ہی بات صاف ہو گئی۔ وہ کہہ رہا تھا۔ "مریرا کا خیال تھا کہ تم میری طرف آئے ہو۔ اس نے تمہاری تلاش میں مجھے فون کیا تھا۔"

"میں دودھ پیتا بچہ نہیں ہوں۔ ان رذیلوں کو سونے سے فرصت نہیں تھی۔ میں نے غلطی یہ کی کہ ان کے بیدار ہونے کا انتظار کیے بغیر ساگا کی تلاش میں نکل کھڑا ہوا اور اب سب باتیں بنا رہے ہیں۔"

"تم خوش نصیب ہو کہ تمہارے لیے اتنے لوگ فکرمند رہتے ہیں۔ یہ بات وہی لوگ سمجھ سکتے ہیں جنہیں اپنی خبرگیری کے لیے کوئی میسر نہیں" اول خان کا لہجہ نرم پڑ گیا پھر اس نے قدرے حیرت سے سوال کیا "تم ساگا کی تلاش میں کہاں بھٹکتے پھر رہے تھے؟"

"میں بھٹک نہیں رہا تھا۔ اسے اس کی کمین گاہ پر زخمی حالت میں چھوڑ کر مشکل سے واپس آیا ہوں اور چاہتا ہوں کہ تم فوراً اس پر ہاتھ ڈالنے کی کوشش کرو" میں نے پوری سنجیدگی سے کہا۔

"کمین گاہ؟ تمہیں اس کے ٹھکانے کا سراغ کہاں سے مل گیا؟" اول خان کی آواز متحیر تھی۔

"مجھے بازار حسن سے اس کا پتا چلا تھا۔ یہ لمبی کہانی ہے بعد میں مجھ سے پوری تفصیل سن لینا۔ اس وقت اہمیت اس پر ہاتھ ڈالنے کی ہے۔ دیر کی گئی تو وہ کہیں بھی روپوش ہو سکتا ہے۔ اس وقت وہ دو عورتوں اور ایک ملازم کے ساتھ اپنے ٹھکانے پر موجود ہوگا" میں نے زور دے کر کہا۔

"یہ بہت بڑی خبر ہے۔ مجھے اس کا پتا بتاؤ۔ میں ابھی نفری روانہ کرتا ہوں" اول خان کی اضطراری آواز ابھری "وہ نہیں ملا تو عورتوں کو اٹھوا لیا جائے گا۔ وہ خود ہی سامنے آنے پر مجبور ہو جائے گا۔"

"نہیں!" میں نے سختی سے اسے منع کر دیا "عورتیں بالکل غیر اہم ہیں۔ ایک ساگا کی رکھیل ہے اور دوسری اس لڑکی کی ماں۔ ملے تو وہ تینوں ساتھ ہی ملیں گے یا سب غائب ہوں گے۔"

گارڈن ایسٹ کا علاقہ میرا دیکھا بھالا ہوا نہیں تھا نہ ہی ساگا کے مکان کے باہر نام یا نمبر کی کوئی تختی موجود تھی۔ میں نے سڑکوں اور گلیوں کے حوالے سے اول خان کو اس عمارت کی ٹھیک ٹھیک نشاندہی کرا دی جہاں میں نے ساگا کو زخمی حالت میں چھوڑا تھا۔

"میں نے کاغذ پر نقشہ بنا لیا ہے" میرے خاموش ہوتے ہی اول خان بول پڑا "میں ایک پارٹی کو فوری طور پر ادھر بھیجنے کا بندوبست کر کے تمہاری طرف آتا ہوں۔ گھر پر ہی میرا انتظار کرنا۔ تم نے اخبارات دیکھ ہی لیے ہوں گے۔ اپنی تصویر کی اشاعت کے بعد اب راس المیڈا شہر سے بھاگنے کی فکر میں ہوگا۔ ساگا ہمارے ہاتھ آ گیا تو فرار ہونے سے پہلے ہی راس المیڈا کی گردن دبوچی جا سکے گی۔ تم ہمیشہ کوئی نہ کوئی حیران کن کارنامہ سرانجام دینے کی فکر میں لگے رہتے ہو۔"

"بس! جلدی پہنچو۔ میں اس کوشش میں اپنی گاڑی سے بھی ہاتھ دھو بیٹھا ہوں۔ اس کی بازیابی کے لیے بھی مجھے تمہاری تھوڑی سی مدد کی ضرورت ہوگی" یہ کہہ کر میں نے فون بند کر دیا۔

وہ تینوں حیرت سے منہ پھاڑے میری طرف دیکھ رہے تھے۔ میری یک طرفہ گفتگو سن کر انہوں نے اندازہ لگا لیا تھا کہ میں کس مہم پر نکلا ہوا تھا اور کیا نتائج لے کر واپس آیا تھا۔

"میری جلد کے مساموں اور بالوں کی جڑوں میں ساگا کا خون جم رہا ہوگا۔ میں بدن پر پانی بہا کر چند منٹ میں آتا ہوں۔ اس کے بعد تم لوگوں کو تفصیلی رپورٹ دوں گا" کسی کے سوال کرنے سے پہلے ہی میں نے اپنی جگہ چھوڑتے ہوئے کہا اور اپنے کمرے کی طرف بڑھتا چلا گیا۔

گھر پہنچنے تک مجھے احساس ہو رہا تھا کہ میں اس مہم میں اپنی گاڑی گنوا کر بے نیل و مرام ہی واپس لوٹا تھا لیکن اپنے لوگوں سے بات ہوتے ہی مجھے اندازہ ہونے لگا تھا کہ میں اتنا زیادہ ناکام بھی نہیں رہا تھا۔

غسل خانے میں اپنے بدن پر ٹھنڈے اور گرم پانی کی دھاریں بہاتے ہوئے میں سوچ رہا تھا کہ راس المیڈا کے خلاف مختصر سے وقت میں پے در پے متعدد کارروائیاں کر کے ہم نے اس

کے قدم اکھاڑ دیے تھے۔ پہلے فرخ مراج نامی مضبوط اور پُراسرار تالے کو ناکام کرکے راس المبڈا کو بے سروسامانی کے عالم میں فرار ہونے پر مجبور کیا پھر ڈرامائی انداز میں تجی مرار کو فرار کرکے ایسی سنسنی پھیلائی کہ راس المبڈا ہر خطرہ مول لے کر اس کی زندگی کا خاتمہ کر گزرا۔ یہاں سے اول خان کا فرضی اسرار جونک بن کر راس المبڈا کے پیچھے ہو لیا۔

سندھی مسلم ہاؤسنگ سوسائٹی کے مکان میں رونما ہونے والے واقعات راس المبڈا کے تابوت کی آخری کیل ثابت ہوئے تھے اسے علم نہیں تھا کہ وہاں اس کی نسل بدلی جا چکی تھیں مگر ہماری مسلسل یلغار سے وہ اس قدر ہراساں ہو گیا کہ میدان چھوڑ کر بھاگنے پر آمادہ ہو گیا۔ یہ اس کی بدقسمتی تھی کہ میں ربا کے ٹکٹ اور روپے کے بندوبست کے لیے ائیرپورٹ جا پہنچا اور وہ موڈ ر اپنے پروگرام کے مطابق فرار ہونے میں بھی کامیاب نہیں ہو سکا۔

مجھے اندازہ تھا کہ اخبارات میں چھپنے والی تصاویر اور کہانی نے اسے کس قدر بدحواس کیا ہوگا۔ اول خان نے اپنے حساس وسائل کو بروئے کار لا کر اس کہانی کی اشاعت کا انتظام تو کر لیا تھا لیکن اس کے ساتھ شہر سے راس المبڈا کے متوقع فرار کو روکنے کے لیے اس نے کیا تدابیر اختیار کی تھیں؟ اس بارے میں میری اور اس کی کوئی بات ہی نہیں ہو سکی تھی۔ اخبارات کے بازار میں آنے کافی دیر ہو چکی تھی۔ اگر اول خان موثر تدابیر اختیار نہیں کر سکا تھا تو راس المبڈا کے لیے کراچی سے نکلنے کے بہت سے راستے کھلے ہوئے تھے۔ وہ ایک بار شہر سے بھاگ جاتا تو شاید ساگا بھی اس کے خلاف ہماری کوئی رہنمائی نہیں کر سکتا تھا۔ ہر بات ایک دوسرے کے لیے لازم و ملزوم بنی ہوئی تھی اور کسی بھی معاملے میں ذرا سی لغزش ہماری ساری کامیابیوں پر پانی پھیر سکتی تھی۔

میں تازہ دم ہو کر غسل خانے سے نکلا تو ڈرائنگ روم میں گرما گرم ناشتے کے ایک ہلکے پھلکے دور کی تیاریاں دیکھ کر میرا دل تڑپ گیا۔ غزالہ حسن اور دلکشی کے ساتھ بہت سی بے مثال خوبیوں کا مجموعہ تھی۔ وہ میرے کچھ کہے بغیر ہر وقت میرے جسم و جان کی ضرورتوں کا پورا پورا خیال رکھتی تھی۔ اس نے سمجھ لیا تھا کہ نہانے کے بعد مجھے چائے کی ضرورت ہوگی۔

"ہم سے تم کہہ رہے تھے کہ باذار حسن کی سیر کرنے گئے تھے اول خان کو بتایا کہ تم ساگا کی تلاش میں نکلے ہوئے تھے" ویرا نے میرے غسل کی مہلت ختم ہوتے ہی اپنی جرح کا آغاز کر دیا "آخر تم گئے کہاں تھے؟"

"دونوں باتیں درست ہیں" میں نے چائے کا گھونٹ لے کر آہستہ سے کہا "مجھے باذار حسن سے ہی ساگا کا پتا معلوم ہوا تھا۔ اور وہ وہاں موجود تھا۔ میں نے اس وقت کوئی غلط بیانی نہیں کی ہے۔"

"تمہیں کیسے پتا چلا کہ وہاں سے ساگا کا سراغ مل سکتا ہے؟" ربا کا لہجہ مشکوک تھا۔

"کل رات جہانگیر سے کچھ اشارے ملے تھے۔ میں ان ہی کے سہارے چل پڑا۔"

"میں بھی وہاں موجود تھی۔ میرے سامنے تو ایسی کوئی بات نہیں ہوئی تھی۔"

"تمہارے سامنے اس کی عقل چوپٹ ہو کر رہ جاتی ہے۔ جب تم سلمیٰ کے ساتھ اس کی غیبت کرنے میں مصروف تھیں تو تھوڑی دیر کے لیے اس کی عقل بحال ہوئی تھی۔ اسی وقت کچھ کام کی باتیں ہوئی تھیں۔"

مجھے اندازہ تھا کہ میری وہ شستہ و شائستہ ان کی تشویش شوق کو مزید بھڑکائیں گی۔ ربا سوال کرتی رہی، میں بے تکے جوابات دیتا رہا اور جب اس کے صبر کا پیمانہ لبریز ہونے لگا تو میں نے اپنی کہانی چھیڑ دی۔

"یہ تمہاری بدترین حماقت تھی کہ تم کوئی ہتھیار اپنے ساتھ لیے بغیر ساگا کی تلاش میں نکل کھڑے ہوئے تھے" پورا قصہ سن لینے کے بعد ربا تیزی سے بولی "اگر قسمت ساتھ نہ دیتی تو آج تم مارے ہی گئے ہوتے۔ ہمیں کانوں کان بھی پتا نہیں چلتا کہ ساگا نے تمہیں کہاں دبا دیا ہے۔"

"میں تمہیں پہلے ہی بتا چکا ہوں کہ میرا ارادہ اس سے بھڑنے کا نہیں تھا۔ میں صرف معلومات حاصل کرکے لوٹ آنا چاہتا تھا مگر وہاں ملنے والے تینوں ترمیوں نے مکاری سے مجھے اپنے جال میں جکڑا کہ مجھے وہاں جانا ہی پڑ گیا۔"

"لیکن گاڑی کہاں چلی گئی؟ اس کا یوں غائب ہونا سمجھ میں نہیں آیا" غزالہ بولی۔

"میرا خیال ہے کہ مجھے گاڑی کی تلاش میں نکلنا ہی پڑے گا" سلطان شاہ مسمسی آواز میں بولا۔

"کیوں؟ تمہیں اچانک گاڑی کی اتنی فکر کیوں لاحق ہو گئی؟" میں نے چونک کر پوچھا۔

"گڑبڑ ہو گئی" اس نے سر جھکا کے ندامت سے کہا "کل رات میں ہیم گن اپنے ساتھ لے گیا تھا۔ وہ غلطی سے کار کے ڈیش بورڈ ہی میں رہ گئی تھی۔ اس کی وجہ سے کار کا معاملہ سنگین ہو گیا ہے۔"

اس انکشاف پر میرا دل چاہا کہ میں اپنا سر پیٹ لوں۔ اگر مجھے معلوم ہوتا کہ ہیم گن گاڑی ہی میں موجود ہے تو اس کی حفاظت کے خیال سے میں اسے ضرور اپنے ساتھ لے لیتا۔ اس طرح میں ساگا کے گھر نہتا رہتا اور ہیم گن بھی یوں ہاتھوں سے نہ نکلنے پاتی!

میں نے بروقت تمام اپنے اضطراری ردعمل پر قابو پایا اور صرف اتنا کہا "اب ہیم گن سے تو ہاتھ ہی دھو لو۔ وہ بلٹ ہتھیار کار میں رہ گیا تھا تو تمہیں ہم سے اس کا ذکر ضرور کرنا چاہیے تھا۔"

"مجھے یاد ہوتا تو میں کسی سے ذکر کرنے کے بجائے نیچے جا کر اسے نکال لاتا۔" اس نے برجستہ جواب دیا۔ "کار کی گمشدگی کے بعد ہی ابھی مجھے یاد آیا ہے کہ میں رات کو ہیم گن ڈیش بورڈ سے نکالنا بھول گیا تھا۔"

"کیا اپنے رشتہ داروں پر رعب جمانے کے لیے ہیم گن اپنے ساتھ لے گئے تھے؟" زیبا نے طنز سے پوچھا۔

"تم جو چاہو کہہ سکتی ہو۔ اس وقت میری پوزیشن کمزور ہے۔" سلطان شاہ نے گہرا سانس لے کے بے بسی سے کہا۔ "تمہیں بھی کبھی کبھی دوسروں کی ٹانگ کھینچنے کا موقع ملتا ہے۔"

تلخی پیدا ہونے سے پہلے ہی غزالہ نے جلدی سے بات بدل دی۔

"ہماری گاڑی نئی نہیں تو اتنی پرانی بھی نہیں تھی۔ یہ کسی پیشہ ور کار لفٹر کا کام بھی ہو سکتا ہے۔ ایسا ہوا تو ہم گاڑی کہاں تلاش کریں گے؟"

"گاڑی دوسری بھی خریدی جا سکتی ہے۔ ہیم گن کسی قیمت پر نہیں مل سکے گی۔" زیبا نے تیزی سے کہا۔ "بعض کار لفٹر گاڑیوں سے قیمتی سامان نکال کر انہیں چھوڑ دیتے ہیں۔ کار مل بھی گئی تو خاطر جمع رکھو کہ اس میں ہیم گن موجود نہیں ہوگی۔ ہم اس سے ہاتھ دھو چکے ہیں۔"

"کار لفٹر کے بجائے یہ کسی لفٹر کا کام بھی ہو سکتا ہے۔" غزالہ نے پرخیال لہجے میں کہا۔

"ان دونوں میں بھلا کیا فرق ہوتا ہے؟" زیبا نے استہزائیہ لہجے میں سوال کیا۔

"ایسا تو نہیں کہ آپ نے گاڑی کسی غلط جگہ پارک کردی ہو اور ٹریفک پولیس لفٹر کی مدد سے اسے اٹھا لے گئی ہو؟" غزالہ نے زیبا کے سوال پر دھیان دیے بغیر مجھ سے پوچھا۔

"ہرگز نہیں۔" میں نے اپنی گاڑی پارکنگ کی مخصوص جگہ میں لگانے کے لیے کافی لمبا چکر لگایا تھا۔ میں چاہتا تو آس پاس ہی کسی غلط جگہ پر گاڑی چھوڑ سکتا تھا۔" میں نے پورے یقین سے کہا۔

"پھر بھی میں ایک چکر لگا آتا ہوں۔" سلطان شاہ بے چینی سے اٹھ کھڑا ہوا۔ "بعض اوقات پولیس والے پیسے بنانے کے لیے پارکنگ والے حصے سے بھی گاڑیاں اٹھا لیتے ہیں۔"

ہیم گن کا معاملہ اس قدر اہم تھا کہ ہم میں سے کسی نے بھی اسے روکنے کی کوشش نہیں کی مگر مجھے اس کی کامیابی کی کوئی امید نہیں تھی۔ اس کے استفسار پر میں نے اسے وضاحت سے اس جگہ کے بارے میں سمجھا دیا جہاں میں نے گاڑی کھڑی کر کے بلیٹن ہزار داستاں بلڈنگ کا رخ کیا تھا۔

سلطان شاہ کے چلے جانے کے بعد کئی منٹ تک ہم تینوں خاموش بیٹھے رہے پھر اچانک ہی میں نے غزالہ سے کہا۔ "بعض اوقات سلطان شاہ کسی ناسمجھ بچے کی سی بے وقوفی کر گزرتا ہے زیبا۔"

زیبا میری بات پوری ہونے سے پہلے بول پڑی۔ "یہ بعض اوقات کی بات نہیں ہے۔ جسمانی طور پر بالغ ہو جانے کے باوجود ذہنی طور پر نابالغ ہے۔ اس کے ہاتھ میں فیڈر تھما کر گلے میں چسنی لٹکا دو تو سجتا رہے گا۔"

غزالہ کے ہونٹوں پر بے ساختہ مسکراہٹ پھیل گئی۔ سلطان شاہ کے بارے میں زیبا کی اولین خلش کوئی ڈھکی چھپی بات نہیں رہی تھی۔ ایسا نہیں تھا کہ طویل رفاقت کے نتیجے میں زیبا اس کی محبت میں گرفتار ہو گئی تھی۔ بات صرف اتنی تھی کہ جب بھی زیبا نے اپنے سدا بہار نسوانی حربوں سے کام لے کر اسے اپنے اشاروں پر نچانا چاہا تھا وہ بدک کر اس سے دور بھاگ نکلا تھا۔ وہ اپنے اس رویے کو مشرقی کا مردانہ وقار اور کردار قرار دیتا تھا۔ زیبا اسے سلطان شاہ کی بزدلی اور توہین سمجھ کر جھلا جاتی تھی اور اسی لیے وہ رہ رہ کر اسے تنگ کرتی رہتی تھی۔

اس وقت بھی زیبا نے میری بات کاٹ کر سلطان شاہ کے بارے میں جو فقرے ادا کیے تھے ان سے اس کے لاشعور میں چھپی ہوئی وہی جھلاہٹ ظاہر ہو رہی تھی جس کا وہ اکثر مظاہرہ کرتی رہتی تھی۔

"بعض اوقات تم بلاوجہ بات کا بتنگڑ بنا دیتی ہو۔" میں نے نرمی سے کہا۔ "سلطان شاہ نے ہیم گن کے بارے میں تو بتا دیا ہے مگر مجھے فراز خان کے دیے ہوئے دوسرے اپرٹس کی فکر ہے۔ ایسا نہ ہوا ہو کہ سلطان شاہ ہیم گن کے ساتھ اپنے دوستوں کو دکھانے کے لیے وہ اپرٹس بھی لے گیا ہو اور گاڑی میں بھول آیا ہو۔"

وہ اپرٹس بہت اہم تھا۔ غزالہ تیزی سے اپنی جگہ چھوڑ کر سلطان شاہ کے کمرے کی طرف بڑھ گئی۔

مجھے یاد آیا کہ پچھلے روز باتیں کرتے ہوئے ہم نے وہ اپرٹس بے پروائی سے کہیں چھوڑ دیا تھا۔ بعد میں سلطان شاہ اسے اپنے کمرے میں اٹھا لے گیا تھا۔ اگر اس نے ہیم گن کی طرح وہ اپرٹس بھی کار میں بھول جانے کی حماقت نہیں کی تھی تو اسے اس وقت بھی سلطان شاہ کے کمرے میں موجود ہونا چاہیے تھا۔

اس وقت سلطان شاہ میری گمشدہ کار کی تلاش میں نکلا ہوا تھا۔ غزالہ اپرٹس کی تلاش میں سلطان شاہ کے کمرے میں جا گھسی تھی اور میں زیبا کے ساتھ ڈرائنگ روم میں تنہا رہ گیا تھا۔

تنہائی بلکہ خلوت کے اس احساس کو مٹانے کے لیے میں نے اضطراری طور پر نئی سگریٹ سلگا لی۔

"ٹونی!" زیبا کی بدلی بدلی بلکہ سرگوشیانہ آواز نے اچانک ہی میری حیوانی جبلتوں کو بیدار کر دیا۔

"ہوں! کیا بات ہے؟" میں نے اپنی نشست میں سنبھل کر بیٹھتے ہوئے پوچھا۔

"تمہیں معلوم ہے کہ میری روانگی میں کتنی دیر باقی رہ گئی ہے۔ آج تمہارے شہر میں میری آخری رات ہے۔"

"میری دعا ہے کہ تمہاری یہ رات تمہارے لیے یادگار ثابت ہو۔" میں نے اس کی طرف دیکھے بغیر کہا۔

اس کی تلخ سی ہنسی کی دھیمی آواز ابھری پھر اس نے آہستگی سے کہا "کیسی عجیب بات ہے کہ جو میری اس رات کو یادگار بنا سکتا ہے وہ صرف اپنی دعاؤں کے حصار میں جکڑا ہوا ہے۔ کیا تمہیں میرے بچھڑنے کا دکھ نہیں ہے؟ چند دنوں کی رفاقت کے بعد کتیا بھاگ جائے تو اصیل کتا کئی دنوں تک کھویا کھویا اور اداس سا رہتا ہے۔ تم تو پھر بھی ایک مکمل اور بھرپور انسان بلکہ نوجوان ہو۔"

"ویرا!" میں مشتعلانہ انداز میں اپنی جگہ چھوڑ کر کھڑا ہو گیا اور مٹھیاں بھینچ کر کہنے لگا "ماضی کو بھولنے کی کوشش کرو۔ اسی طرح تم موجودہ صورت حال سے سمجھوتا کر سکتی ہو۔ تم اکیلی ضرور رہ گئی ہو مگر میں اب تنہا نہیں ہوں۔ میری ذات سے غزالہ کا مستقبل وابستہ ہے اور اسے تم نے اپنی بہن کا درجہ دیا ہوا ہے۔"

"مجھے معلوم ہے۔" وہ تلخ ہنسی کے ساتھ کہنے لگی "یہ میرا ظرف ہے کہ میں نے اسے اپنی بہن بنا لیا۔ تم تو آج تک مجھے اس مقدس رشتے سے بھی نہیں پکار سکے۔ تم نے ایک بار مجھے اپنی بہن ہی قرار دے دیا ہوتا تو مجھے صبر آجاتا کہ میں تمہارے ساتھ ایک مقدس رشتے میں بندھ چکی ہوں مگر تمہاری زبان پر تو ذاتی تالے لگے ہوئے ہیں۔"

میں نے بولنا چاہا مگر میری زبان نہیں کھل سکی۔ میرا اور ویرا کا مشترکہ ماضی ہمارے کسی بھی مقدس رشتے کے درمیان ایک آہنی دیوار بنا ہوا تھا۔

غزالہ بہت ہوش مند اور سمجھدار لڑکی تھی۔ اسے معلوم تھا کہ وہ جائے گی تو ہم دونوں کے درمیان کچھ تلخ و شیریں ذاتی سی باتیں ہوں گی۔ وہ چاہتی تو فرش پر دیوار تا دیوار بچھے ہوئے دبیز قالین پر بے آواز قدموں سے واپس لوٹ کر ہمیں جذباتی فضا میں باتیں کرتے ہوئے رنگے ہاتھوں پکڑ سکتی تھی لیکن اسے ویرا کی آزادروی کے ساتھ میرے ارادوں کی مضبوطی کا بھی علم تھا۔ اس نے واپسی سے پہلے سلطان شاہ کے کمرے سے خود کلامی کے انداز میں بلند آہنگ صدا لگا کر اپنی مل جانے پر خدا کا شکر ادا کیا اور دروازے سے نکل آئی۔

ویرا کے ہونٹوں پر تلخ سی مسکراہٹ پھیل گئی اور وہ نیم رازدارانہ لہجے میں بولی "تم کچھ نہیں بولو گے...... مجھے معلوم ہے کہ تم کچھ بول ہی نہیں سکتے...... میں آخر کس لیے یہاں چلی آئی ہوں۔"

"سلطان شاہ کی کامیابی کے بارے میں تمہارا کیا اندازہ ہے؟" میں نے اس کے تبصرے کو نظر انداز کر کے اونچی آواز میں ایک بالکل ہی نیا سوال کر ڈالا۔

"یہ امریکا نہیں، تمہارا ملک ہے۔" اس نے تلخی سے کہا۔ "یہاں کھوئی ہوئی چیزیں اتنی آسانی سے نہیں ملا کرتیں۔ وہ اپنی

خفت مٹانے کے لیے گیا ہے۔ وہ چار گھنٹے تک ادھر ادھر خاک مار کر لوٹ آئے گا۔"

اتنی دیر میں غزالہ آگئی۔ اس کے ہاتھوں میں دونوں لاسلکی اپریٹس موجود تھے۔ ایک وہ تھا جو فریڈم لاج پر تصادم کے بعد اس وجہ سے متروک قرار دے دیا گیا تھا کہ اس کی فری کوئنسی پر راس الیڈا نے مداخلت کا سلسلہ شروع کر دیا تھا۔ دوسرا وہی اپریٹس تھا جو اول خان نے کسی بھی ہنگامی رابطے کے لیے میرے حوالے کیا ہوا تھا۔ شاید سلطان شاہ نے ان دونوں کو ہی یکجا رکھا ہوا تھا۔

"غنیمت ہے کہ یہ بچ گئے۔" ویرا کہنے لگی "ہم چاہیں تو اب راس الیڈا سے تھوڑی سی چھیڑ چھاڑ کر سکتے ہیں۔ آج کے اخبارات دیکھ لینے کے بعد وہ بری طرح بوکھلایا ہوا ہوگا۔"

"آخری بار بات ہوئی تھی تو اس نے کہا تھا کہ اب وہ اپنے اپریٹس کے سگنل تبدیل کر دے گا تاکہ ہم بار بار اسے تنگ نہ کر سکیں۔" غزالہ نے یاد دلایا "یہ امکان بھی ہے کہ وہ اپنے دل کی بھڑاس نکالنے کے لیے خود ہی ہم سے رابطہ کرنے میں پہل کر بیٹھے۔"

"اس نے رابطہ کیا تو دل کھول کر ذہن کو جلی کٹی سنائے گا۔" ویرا بولی۔

سلطان شاہ جس مشن پر نکلا تھا اس کی کامیابی کی کوئی امید نہ ہونے کے باوجود مجھے پورا یقین تھا کہ اس کی جلد واپسی ممکن نہیں ہو سکے گی۔ وقت رینگتے رینگتے گزرتا رہا۔ ویرا نے ایک مرتبہ پھر بازار حسن اور پھر ساکا کے گھر پیش آنے والے واقعات کریدنے شروع کر دیے۔ وہ اس تصور ہی سے لطف اندوز ہو رہی تھی کہ وہاں کے تین جاہل اور بے ضمیر والوں نے مجھے اتنی خوب صورتی سے بے وقوف بنایا تھا کہ میں ساکا کے سامنے آنے تک اصل صورت



حالی کو سمجھ ہی نہ سکا تھا۔

میں نے کبھی بھی دریا یا اپنے ساتھیوں کے سامنے کوئی بڑا بول نہیں بولا تھا لیکن دربا میرے بڑھتے ہوئے مشتبہ تجزیوں سے چڑ کر مجھے عقلِ کل قرار دینے لگی تھی۔ اُس کے اس مزاج کی بنا پر اس کی خوشی میرے لیے ناقابلِ فہم نہیں تھی۔ میری برتری کا طلسم ٹوٹنے پر اس کا وہی ردِعمل ہونا چاہیے تھا۔

سلطان شاہ کو گئے ایک گھنٹے سے زیادہ وقت گزر چکا تھا کہ اچانک فون کی گھنٹی بج اٹھی۔ اس وقت میں ہی فون کے قریب بیٹھا ہوا تھا۔ میں نے پہلی گھنٹی پر ہی ریسیور اٹھا لیا۔

"مل گئی...... میں تھوڑی دیر میں آ رہا ہوں۔" میری ہیلو کے جواب میں سلطان شاہ نے مسرت آمیز آواز میں کہا "تمہاری تسلی کے لیے میں ایک پبلک کال آفس سے فون کر رہا ہوں۔"

اس کی دی ہوئی اطلاع پر مجھے خوش گوار مسرت ہوئی مگر میں نے خشک لہجے میں کہا "تم تو ایسے چہک رہے ہو جیسے تمہیں کوئی خوب صورت لڑکی مل گئی ہو...... گاڑی مقفل ہے یا اسے کھولا جا چکا ہے؟ وہ کہاں سے ملی ہے؟"

"گاڑی جوں کی توں ہے اور تھانے کے احاطے میں کھڑی ہوئی ہے۔ لفٹر کے کرائے اور جرمانے وغیرہ سمیت ساڑھے چار سو روپے دینے پڑے ہیں۔ ٹریفک کے عملے کا کہنا ہے کہ گاڑی غلط جگہ پر پارک کی ہوئی تھی۔ میں نے ڈیش بورڈ دیکھ لیا ہے۔ اس میں ہر چیز موجود ہے۔" اس نے لفظ ہر پر زور دے کر کہا تھا۔

"وہ جھوٹے ہیں۔" میں نے بے ساختہ کہا "گاڑی غلط جگہ پر نہیں تھی۔"

"میں نے بھی پورے زور شور سے یہی دعویٰ کیا تھا مگر وہاں کسی کی شنوائی نہیں ہو رہی۔ ہر لمحے میدان میں گاڑیاں چلی آ رہی ہیں اور ہر شخص بے چون و چرا ان کے مطالبات پورے کر رہا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ آج کل ان لوگوں نے کوئی مہم شروع کی ہوئی ہے۔"

"ہاں...... اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ کسی بڑے افسر کو بڑی رقم کی ضرورت پیش آ گئی ہو۔ یہ کھلی ہوئی دھاندلی ہے۔ لاکھوں کی گاڑی کی بازیابی کے لیے اگر ہر شخص خاموشی سے چار پانچ سو روپے دے رہا ہے تو اس سے کچھ بھی ثابت نہیں ہوتا۔ ہر شخص جان چھڑانے کا فلسفہ پورے رہا ہے۔"

"بس میں گاڑی لے کر آدھے گھنٹے میں لوٹ رہا ہوں۔" یہ کہہ کر اس نے فون بند کر دیا۔

"خدا کا شکر ہے کہ گاڑی کے ساتھ ہم گن بھی موجود ہے۔ صرف ساڑھے چار سو روپے کا ڈنڈ بھرنا پڑا ہے۔" میں نے ان دونوں کو مطلع کرتے ہوئے کہا۔

"رقم خاصی حقیر ہے لیکن اس کوفت کا اندازہ اور حساب لگانا ناممکن ہے جو گاڑی کو غائب پا کر اس کے مالک کو ہوتی ہے۔ بعض لوگوں کو تو یہ پتا چلانا بھی دشوار ہو جاتا ہوگا کہ ان کی گاڑی چور لے گئے ہیں یا پولیس والوں نے اٹھائی ہے۔" وہ برا سے بدمزگی سے بولا "جتنا عملہ گاڑیوں کو اٹھانے کے لیے درکار ہوتا ہے اس سے آدھا عملہ بھی ایمان داری سے کام کرے تو غلط جگہ پر گاڑی کھڑی کی نہیں جا سکتی۔"

"یہ تمہاری خوش فہمی ہے، صرف دو سپاہی مجبوراً لگے علاقے سے پچاسیوں گاڑیاں اٹھوا لیتے ہیں۔ لفٹر اور اس کے عملے کا خرچ کار کے مالک سے وصول کیا جاتا ہے۔" میں نے کہا "یہ عملے اور کارکردگی کا نہیں، زیادتی اور سرکاری آمدنی کا مسئلہ ہے جس کا کوئی متبادل حل نہیں ہے۔"

اچانک ڈور بیل بج اٹھی۔ سلطان شاہ کے اتنی جلدی لوٹ آنے کا امکان ہی نہیں تھا۔ میں نے دروازہ کھولا تو اولیں خان میرے سامنے کھڑا مسکرا رہا تھا۔ میں نے اس کے اندر آنے کے لیے جگہ چھوڑ دی۔

"آج کل ہم لوگ لاسلکی آلات کے استعمال سے گریز کر رہے ہیں۔" اس نے دونوں عورتوں سے سلام دعا کے بعد خود ہی بولنا شروع کر دیا "میں نے تمہارے بتائے ہوئے پتے پر خفیہ پولیس کا گروپ بھیج دیا ہے۔ وہ لوگ تمہارے فون پر ہی مجھے اپنی کارکردگی کی رپورٹ دیں گے۔" غزالہ اسے دیکھتے ہی باورچی خانے میں چلی گئی تھی۔

"مجھے ڈر ہے کہ راس البیڈا شہر سے نکلنے میں کامیاب نہ ہو گیا ہو۔ تمہاری طرف پر بزدل آدمی ہے۔ آج کے اخبارات نے اسے خوف زدہ کر دیا ہوگا۔ مشکل یہ ہے کہ اتنے بڑے شہر میں اسے کہاں ڈھونڈا جائے؟"

"اتنی زیادہ فکر مندی سے جوانی میں السر کی شکایت پیدا ہو جاتی ہے۔" اس نے بزرگانہ مسکراہٹ کے ساتھ کہا "کچھ تفکرات دوسروں کے لیے بھی چھوڑ دیا کرو۔"

"اگر اس وقت راس البیڈا سڑک کے راستے کراچی سے نکل جائے تو ہم اس کا کیا بگاڑ لیں گے؟"

"کراچی سے باہر نکلنے کے کل پانچ باقاعدہ اور بے قاعدہ زمینی راستے ہیں جن میں سے چند بندرگاہوں یا خفیہ بحری اڈوں تک جاتے ہیں۔ چھٹواں راستہ کراچی ایئرپورٹ ہے۔" وہ متانت سے وضاحت کرنے لگا "صبح کے پانچ بجے، جب اخبارات کے بنڈل شہر میں تقسیم کے ٹھکانوں تک پہنچائے جانے کے لیے گاڑیوں میں لادے جا رہے تھے تو ان تمام چھ راستوں پر راس البیڈا کا شمار رکھنے کے ساتھ تجربے کار آدمی پہنچ چکے تھے۔ اخبارات میں معاملہ اچھالنے سے پہلے میں اس پہلو پر غور کر چکا تھا۔ وہ کسی بھی طرف جانے کی کوشش کرے پکڑا جائے گا۔"

"تمہاری اسپیشل ٹاسک فورس تو پہلے ہی نفری کی قلت کے مسئلے سے دوچار تھی، اب اتنے نفری کہاں سے آ گئے؟" میں نے حیرت سے پوچھا "میرا خیال ہے کہ تمہاری کل نفری ہی بمشکل تک بھگ ہوگی۔"

وہ کسی خیال کے تحت اچانک مسکرا دیا پھر بولا "جہانگیر کے گھر رہائش رکھنے والوں کو آج صبح میں اسٹیشن فور پر دیکھ کر حیران رہ گیا۔ ان سے پوچھا تو معلوم ہوا کہ تم نے انہیں صبح اپنے یونٹ میں رپورٹ کرنے کی ہدایت کی تھی۔ مجھے واقعی ان کی کمی محسوس ہو رہی تھی۔ میں اس تعاون پر تمہارا شکر گزار ہوں۔"

"تمہیں میرا کچھ زیادہ ہی شکر گزار ہونا چاہیے۔" میں نے دراکو اپنے کمرے کی طرف جاتے ہوئے دیکھ کر قدرے بے تکلفی سے کہا کیونکہ اس وقت ڈرائنگ روم میں صرف ہم دونوں رہ گئے تھے۔

"وہ کس لیے؟" اس نے حیرت اور دلچسپی کے ساتھ سوال کیا۔

"وہ دونوں مزید چند روز وہاں رہتے تو فورس کے لیے بالکل بیکار ہو جاتے۔ انہوں نے سلمیٰ کے لیے کپڑے دھونے اور گھر کے اوپری کام کرنے شروع کر دیے تھے اور بہت خوش تھے۔"

"کیا مطلب؟" وہ کچھ نہ سمجھتے ہوئے حیرت سے اپنی پلکیں جھپکا کر رہ گیا۔

"تمہیں جہانگیر اور سلمیٰ کی ازدواجی زندگی کی تلخیوں کا علم ہے۔ آئے دن کی ناچاقیوں سے اس کے ذہن میں کچھ گرہیں پڑ گئی ہیں۔ ان میں سے ایک گرہ یہ بھی ہے کہ اسے مردوں سے میل جول بڑھا کر خوشی ہوتی ہے۔ آج کل اسے کوئی اور میسر نہیں تھا تو تمہارے آدمیوں پر مہربان ہو چلی تھی۔ جب میں نے ان کے رشتہ بحال ہونے کے بارے میں سنا تو انہیں فوراً ہی واپس بھیجنے کا فیصلہ کر لیا۔"

"اچھا!" ارسل خان نے اس لفظ کو کھینچ کر کہا "میں ان کی کھنچائی کرواؤں گا۔ وہ سب جانتے ہیں کہ میں عام حالات میں اپنے آدمیوں پر بہت مہربان رہتا ہوں لیکن غلطیوں کو کبھی نظر انداز نہیں کرتا۔"

"ہرگز نہیں۔" میں نے سختی سے کہا "اس بے اعتدالی میں تمہارے آدمیوں کا کوئی قصور نہیں۔ سلمیٰ معمولی شکل و صورت کی کوئی ادھیڑ عمر عورت نہیں ہے۔ وہ جس سے بھی ہنس کر بات کرے اس کی عقل ٹخنوں میں آ سکتی ہے۔ میں اسے کچھ نہیں کہہ سکتا تھا اس لیے تمہارے آدمیوں کو واپس کر دیا۔"

"تم کہتے ہو تو میں مانے لیتا ہوں لیکن مجھے اپنے آدمیوں کا فرائض سے انحراف یا تجاوز کرنا بالکل پسند نہیں ہے۔ انہیں پوری توجہ اپنے کام پر مرکوز رکھنی چاہیے جو ان کے سپرد کیا گیا ہو۔"

"نظریاتی طور پر تمہاری باتیں درست ہو سکتی ہیں لیکن عملاً ان کا نفاذ ممکن نہیں ہے۔"

"میں تمہیں کئی بار بتا چکا ہوں کہ اسپیشل ٹاسک فورس کی بنیاد ہی نظریاتی ہے۔ اگر میرے جوان نظریے کو بھول کر اپنی صوابدید پر عمل کرنے لگے تو پھر کچھ بھی باقی نہیں رہے گا...." بات کرتے کرتے اس نے چونک کر پوچھا "ہاں" وہ تمہاری گاڑی کا کیا چکر تھا؟ تم کہہ رہے تھے کہ ساگا کی تلاش میں اپنی گاڑی سے ہاتھ دھو بیٹھے ہو۔"

"گاڑی مل گئی۔ سلطان شاہ لے کر آتا ہی ہو گا۔ ٹریفک پولیس والے ایک ناکردہ جرم میں لفٹر کے ذریعے میری گاڑی اٹھا کر تھانے میں لے گئے تھے۔ ساڑھے چار سو روپے دے کر اسے چھڑا لیا گیا ہے۔"

"ابھی میں تم کو یہی بتا رہا تھا۔ جہاں بھی قانون یا کسی اور نظریے کی بالادستی کے بجائے صوابدیدی اختیارات کا اندھا دھند استعمال شروع ہوتا ہے" ایسی بدعنوانیاں رونما ہونے لگتی ہیں۔ مجھے یقین ہے کہ سلطان شاہ کو پورے ساڑھے چار سو روپے کی رسید نہیں دی گئی ہو گی۔ میرے فوجی بھی اسی معاشرے میں رہتے ہیں لیکن خدا کا شکر ہے کہ ایس ٹی ایف ابھی تک کرپشن کی لعنت سے محفوظ ہے۔"

"اس سے کیا فرق پڑتا ہے؟ ایک قوم کی حیثیت سے ہم روز بہ روز کرپشن میں سرفہرست آتے چلے جا رہے ہیں۔ اب تو صرف نائیجیریا اور ایک دو ملک ہی ہمارا حریف رہ گیا ہے۔ تمہیں ریاضی کا یہ اصول تو معلوم ہی ہو گا کہ ایک آدمی سو فیصد ایماندار ہو اور دوسرا سو فیصد بے ایمان تو وہ دونوں مل کر پچاس فیصد ایماندار قرار دیے جاتے ہیں یعنی ایماندار کے ماتھے پر نصف بے ایمانی کی کالک مل دی جاتی ہے اور بے ایمان کو نصف ایمانداری کا تمغا دے دیا جاتا ہے۔ تمہاری ایس ٹی ایف اس قوم میں رہ کر کیا نیک نامی کما رہی ہے؟ یہ تم خود سمجھ سکتے ہو۔ یہاں تو آج کل پیر کو دربان تک رفتہ رفتہ والی بات چل رہی ہے۔"

"تم میں سب سے بڑی خرابی یہ ہے کہ تم ہر بات کو سیاسی رخ پر لے جاتے ہو۔"

"ارسل خان صاحب! یہ سیاسی نہیں" ایک معاشرتی سرطان کی بات ہے...."

اس نے تیزی سے میری بات کاٹ دی اور کہا "رشوت اور کرپشن کو اوپر سے فروغ ملتا ہے۔ ہماری سیاسی قیادت آج ان جرائم کی کڑی اور عبرت ناک سزائیں مقرر کر دے تو کل ہی سے سب پارسائی کی راہ پر چل نکلیں گے مگر یہ کام کون کرے؟ اس حمام میں سب ننگے ہیں۔"

"تمہارا حوالہ وا تھا" میں نے اپنا سر جھٹک کر کہا "بات میری کار کی ہو رہی تھی اور تم نے حمام کے ننگوں کی نمائش لگانی شروع کر دی۔ تمہارے اندر بھی ہر وقت لاوا کھولتا رہتا ہے۔"

"لاوا کھولے گا۔" اس نے زور دے کر کہا "ابھی تم ہی نے ریاضی کا اصول بتایا ہے۔ بے ایمان دل کھول کر لوٹ کھسوٹ کرنے کے باوجود نیم پارسائی کا حقدار ٹھہرایا جاتا ہے اور ایماندار ہر حق تلفی سے بچ کر بھی آدھا بے ایمان قرار دیا جاتا ہے تو وہ بھی اپنی ایمانداری کو بھول بھال کر بہتی گنگا میں ہاتھ دھونے کے بارے میں سوچنے پر مجبور ہو جاتا ہے۔ وہ کب تک اور کس لیے اپنے اوپر جبر کرے گا؟ کرپشن کا یہ طوفان ایک روز سب کچھ بہا

کرے گا۔"

"تمہیں کسی سیانے سے پوچھ کر تمہارے ان سوالوں کے جواب دوں گا۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔ ہم بھٹک کر بہت دور نکل گئے۔ تم کراچی سے نکاسی کے تجسس وغیرہ بحری اور فضائی راستوں کے بارے میں اپنی کسی عقلمند عملی پر روشنی ڈال رہے تھے۔ سلسلہ دوبارہ وہیں سے جڑ جائے تو زیادہ بہتر ہوگا۔"

اسی وقت غزالہ چائے کی ٹرے لے آئی۔ ویرا اس کے ساتھ تھی۔

"یہ کھانے کا وقت ہے؟" اول خان وال کلاک کی طرف دیکھ کر بولا "مگر چائے بھی چلے گی۔ ویسے اس کے ساتھ بسکٹ وغیرہ کی معقول تعداد ہونی چاہیے۔"

"اور وہ ہے۔" غزالہ نے ٹرے میز پر رکھتے ہوئے کہا۔ نمکین اور کریم والے بسکٹوں سے بھری ہوئی دو پلیٹیں ٹرے میں پہلے سے موجود تھیں۔ اول خان نے غزالہ کی تعریف کرتے ہوئے ایک ساتھ دو نمکین بسکٹ اٹھا لیے۔

"ایس ٹی ایف کی طاقت قابل رشک بلکہ حریفوں کے لیے ہولناک ہے مگر ہماری نفری واقعی کم ہے۔" چند ثانیوں کے توقف کے بعد اول خان نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے اعتراف کیا۔ "کراچی سے نکاسی کے سارے راستوں کی ناکا بندی کرنا ہمارے لیے ممکن نہیں تھا۔ میں نے اس بارے میں میجر غوث سے مدد لی ہے۔ فوج براہ راست اور بڑی سطح پر شہری معاملات میں دخل انداز ہونے کے مجاز نہیں ہیں لیکن شہر میں ان دنوں انتظامیہ کی مدد کے لیے رینجرز موجود ہیں۔ میجر غوث نے ناکا بندی کی ذمہ داری ان ہی پر ڈالی ہے۔ وہ لوگ صرف راس البیڈا پر نگاہ رکھیں گے۔"

"راس البیڈا اگلی گاڑی میں ایئرپورٹ کا سفر کر کے دیکھ چکا ہے کہ وزنی اس کے سر پر پہنچ گیا تھا۔" ویرا نے ہوئی بات سمجھتے ہوئے کہا "اگر وہ چھپ چھپا کر نکل ہی گیا تو تمہاری تیاریوں کا کیا بنے گا؟"

"وہ تمہارے درجے کا کوئی لفنگا نہیں ٹیڈو اشارو بلکہ اب تک کا بھی سہرا ہے۔ اس سے یہ توقع نہیں کی جا سکتی کہ وہ کسی لنگور کی طرح کار کی ڈگی میں دبک کر سفر کرے گا۔" میں نے کہا "وہ اپنی وضع قطع تبدیل کر سکتا ہے۔ اسے پہچاننا رینجرز کے جوانوں کا کام ہوگا۔"

"جوان ہی نہیں، ان ناکوں پر تجربے کار افسر بھی مامور ہیں۔" اول خان نے میری تصحیح کی۔

"راس البیڈا شعبدے بازی کا شوقین ہے۔" ویرا تشویشی انداز میں سرہلاتے ہوئے بولی "اس نے تجی مراد کی دکان پر حملہ کرنے سے پہلے اپنے ملک حریفوں کو دھوکا دینے کے لیے اپنے ایک ہم قامت شخص کو میدان میں اتارا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ اس بار وہ اپنا سر اور بھویں منڈوا کر تاریک عینک کے ساتھ شہر سے بھاگے۔ اس کی خوش قسمتی ہے کہ اب لاہور اور اسلام آباد کے ہوائی اڈے بھی بین الاقوامی ہیں۔ وہ وہاں سے امریکا بھاگ سکتا ہے۔ کراچی ایئرپورٹ کے وی آئی پی لاؤنج میں وزنی کا بھوت دیکھ لینے کے بعد وہ دوبارہ ادھر کا رخ کرنے کی ہمت نہ کر سکے گا۔"

"قیاس آرائیوں کا میدان بہت وسیع ہے۔" اول خان نے اپنی رائے ظاہر کی "ہم اپنے ترکش کا ہر تیر چلا چکے ہیں۔ ہمیں اب صبر و سکون سے نتیجے کا انتظار کرنا چاہیے۔ راس البیڈا نے عقل مندی سے کام لیا تو وہ ہمارے ہر وار کو ناکام بنا کر صاف نکل جائے گا۔ ہمیں دعا کرنی چاہیے کہ اس سے غلطی ہو۔ عمل یا اندازے کی کوئی معمولی سی غلطی بھی اسے ہمارے بچھائے ہوئے جال میں لا گرائے گی۔"

"اندازہ ہو رہا ہے کہ وہ ہر طرف سے گھبرا چکا ہے۔" غزالہ نے ویرا سے مخاطب ہو کر کہا "وہ یہیں مارا گیا تو تم امریکا جا کر کیا کرو گی؟ اس بارے میں تم نے کچھ سوچا ہے؟"

"راس البیڈا میرا منگیتر نہیں ہے جو مجھے اس کی فکر ہو۔" ویرا طنزیہ لہجے میں بولی "وہ یہاں پکڑا یا مارا جاتا ہے تو بہت اچھا ہے۔ بچ نکلا ہے تو امریکا میں میری خدمات حاضر ہوں گی۔ میں تو ماحول کی تبدیلی کے لیے امریکا جا رہی ہوں۔"

"میری مانو تو چند روز کے لیے اپنا ارادہ ملتوی......" اول خان اپنی بات ادھوری چھوڑ کر اپنے اس ٹرانسمیٹر کو گھورنے لگا جس پر کال ملنے کا اشارہ موصول ہو رہا تھا۔

ویرا نے لپک کر اس ایربڈ کا سوئچ آن کر دیا۔ وہ بہت سنسنی خیز صورت حال تھی۔ راس البیڈا کو اس ایربڈ کی تمبیری فریکوئنسی تک رسائی حاصل ہونے کی وجہ سے ایس ٹی ایف والے اس کا استعمال ترک کر چکے تھے۔ ایسی صورت میں وہ کال راس البیڈا کی طرف سے ہو سکتی تھی۔

سوئچ آن ہوتے ہی ایربڈ پر دھیما دھیما ریڈیائی شور گونجنے لگا۔

"یہ راس البیڈا ہوا تو اس سے کون بات کرے گا؟" ویرا نے سنسناتی ہوئی آواز میں پوچھا۔

"بات میں کرنا میرے بس سے باہر ہے۔ تمہارا اور وزنی کا کام ہے۔" اول خان نے کہا۔

اسی لمحے ایربڈ پر ایک مانوس اور بھاری آواز گونجی "ایلو راس فار ٹی ٹی وی من ٹو اے بی...... اوور!" وہ فقرہ مکمل ہوتے ہی ایربڈ پر دوبارہ ہلکا سا ریڈیائی شور ابھر گیا۔

ویرا کی استفسار طلب نگاہیں بے اختیار میری طرف اٹھ گئیں۔ ان نگاہوں میں بلا کی سرسری اتر آئی تھی۔

"وہ گالیوں پر اتر آیا ہے۔ میں اپنی کھوپڑی پر قابو نہیں رکھ سکوں گا۔" میں نے درشتی سے کہا "اس مردود سے تم ہی بات کرلو۔ دیکھو کہ وہ کیا کہنا چاہتا ہے۔"

خاموشی کا وقفہ طویل ہونے سے پہلے ہی راس البیڈا کی آواز دوبارہ ابھری۔ اس بار کال کی تبدیلی کے سوا پورا پیغام جوں کا توں تھا۔ راس البیڈا کے خاموش ہوتے ہی ویرا نے ایربڈ اٹھا لیا۔

"ویرا کالنگ۔" وہ کہنے لگی۔ اس کی آواز حیرت ناک طور پر

ہوا اور پُرسکون ہو گئی تھی "زینی موجود نہیں ہے۔ یہ کوئی اچھی بات نہیں ہے کہ تم اسے گالی دے رہے ہو۔ تمہارے اس نامناسب رویے سے ظاہر ہو رہا ہے کہ زینی اپنے نفسیاتی حربوں سے تمہیں مایوسی اور جھلاہٹ میں مبتلا کرنے میں کامیاب ہو گیا ہے۔ اوور!"

"اوہ!" ویرا کی آواز سننے کے بعد راس البیڈا کا لہجہ تحیر زدہ سا ہو گیا "یہ اچھا ہوا کہ زینی نہیں ہے اور تم مجھ سے بات کر رہی ہو۔ کیا ہم ماضی کی تلخیوں کو فراموش کر کے دوستانہ موڈ میں کچھ باتیں کر سکتے ہیں؟ میری اس کال کا مقصد ہی یہی تھا کہ میں زینی کے ذریعے تم تک پہنچنا چاہ رہا تھا۔ اوور!"

"الّو کا پٹھا!" ویرا دانت پیس کر بڑبڑائی پھر ٹرانسمٹنگ بٹن دبا کر تلخی سے بولی "یہ شاید میری اور تمہاری پہلی براہِ راست گفتگو ہے۔ میں تم سے خوب واقف ہوں اور تم مجھے اچھی طرح جانتے ہو گے۔ اگر تمہارے ہاتھ جمی لائیڈ کے خون سے آلودہ نہیں ہیں تو تمہیں سب سے پہلے مجھ سے میرے باپ کے سفاکانہ قتل پر تعزیت کرنی چاہیے تھی۔ اس کے بغیر کسی دوستانہ گفتگو کا تمہارے ذہن میں کیا تصور ہے؟ تم مجھے سادگی کی پتلی کیوں سمجھ رہے ہو یا پھر مجھ سے عزت لینا چاہ رہے ہو؟ اوور!"

"تم واقعی بہت ہوشیار اور عملی لڑکی ہو۔" ہلکی سی کھسیائی ہوئی ہنسی کے بعد راس البیڈا کی آواز ابھری "میری اور جمی لائیڈ کی کھلی لڑائی کے بارے میں امریکا کا ہر شخص جانتا ہے۔ تم نے اس کے خون سے میرے ہاتھوں کی آلودگی کی بات کی ہے تو میں بتانا چاہوں گا کہ وہ کسی اور ہی کے ہاتھوں مارا گیا ہے۔ وہ ایک بزدل چوہا تھا۔ مجھے پورا یقین ہے کہ تم اس کی نہیں کسی عظیم مرد کی اولاد ہو۔ وہ تو ایک بچہ بھی پیدا کرنے کی صلاحیت نہیں رکھتا تھا۔ اس کے ساتھ رات گزارنے والی ہر لڑکی کی خواہش ہوتی تھی کہ وہ جمی لائیڈ کے بچے کی ماں بن سکے لیکن سیکڑوں میں سے کوئی بھی لڑکی اپنی اس کوشش میں کامیاب نہیں ہو سکی۔ یہی وجہ ہے کہ میں نے تم سے جمی لائیڈ کے قتل پر تعزیت نہیں کی ورنہ افسوس کے دو بول کہنے میں میرا کیا گھس جاتا تھا؟ اوور!"

"یہ تمہاری رائے ہے۔ میرا یقین ہے کہ وہ میرا باپ تھا۔ اوور" ویرا کا لہجہ سخت ہو گیا۔

"پھر مجھے تمہارے باپ کی موت پر بہت افسوس ہوا۔ خدا اس کی روح کو جہنم سے محفوظ رکھے" راس البیڈا کے رسمی تعزیتی کلمات سنائی دیے۔ اس نے شاید دانستہ جنت کے ذکر سے گریز کرتے ہوئے جہنم سے تحفظ کا ذکر کیا تھا۔ ویرا کی آنکھوں میں نمی جھلملانے لگی اور کیوں نہ جھلملاتی۔ وہ اپنے باپ کے قاتل کی تعزیت سن رہی تھی۔ جھلملاتی ہوئی نمی کا ایک قطرہ ویرا کی داہنی آنکھ کے اندرونی گوشے سے موتی بن کر اس کے گلابی رخسار پر ڈھلک آیا اور پھر اپنے پیچھے نمی کی ایک لکیر چھوڑتا ہوا قالین پر گر کر جذب ہو گیا۔

یہ ایک سیاہ کار باپ کے لیے اس کی بیٹی کا نذرانۂ عقیدت تھا۔

راس البیڈا کہہ رہا تھا "اپنی دانست میں تم باپ کے سائے سے محروم ہو گئی ہو مگر تم میری چند باتیں مان لو تو مجھے کسی باپ ہی کی طرح شفیق اور مہربان پاؤ گی۔ سب جانتے ہیں کہ میں عورتوں سے عزت و احترام کا سلوک کرتا ہوں۔ میں ایک بے ضرر آدمی ہوں اور صرف اپنے کاز کے لیے کام کرتا ہوں۔ اوور۔"

"زینی کسی بھی وقت واپس آ سکتا ہے" ویرا نے اسے تنبیہ کی "لمبی تمہید کے بجائے مختصر بات کرو۔ اوور۔"

"تمہیں معلوم ہے کہ میں زیبرا اسٹار ہوں اور زیبرا اسٹار میری جماعت ہے۔ زینی میرا بدترین حریف ہے۔ میں چاہتا ہوں کہ تم میری حلیف بن کر زینی کے خاتمے میں مدد دو تو میں امریکا میں تمہارے سارے شہری حقوق بحال کروا دوں گا۔ زینی کے ساتھ رہ کر تم نے خود کو بھی ہٹ لسٹ میں شامل کر لیا ہے۔ اوور۔"

"میرے لیے یہ سوال ابھی تک ایک معمہ بنا ہوا ہے کہ میں ہٹ لسٹ میں آنے کی وجہ سے زینی سے ملی ہوں یا زینی سے ملنے کی وجہ سے ہٹ لسٹ پر آئی ہوں۔ دونوں میں سے جو بھی صورت رہی ہو میں نے حالات کا مقابلہ کرتے رہنے کا فیصلہ کیا ہے۔ میں تمہاری اس اتفاقی کال پر اپنا فیصلہ نہیں بدل سکتی۔ اوور۔"

"یہ تمہارے لیے سنہرا موقع ہے" راس البیڈا نے زور دے کر کہا "تم جانتی ہو کہ سیاسی قوت سے لڑ کر آج تک کوئی بھی نہیں جیت سکا۔ ایسے لوگ کبھی بھی اپنی طبعی عمر پوری نہیں کر پاتے۔ اوور۔"

"مجھے دھمکیاں مت دو!" ویرا نے سخت لہجے میں کہا "میں اس بارے میں صرف روبرو بات کر سکتی ہوں تاکہ تمہاری آنکھوں میں ابھرنے والے مکاری کے تاثرات بھی دیکھ سکوں۔ اس وقت تمہیں ہر قیمت پر زینی کا سر درکار ہے۔ تم مجھے بہلا پھسلا کر اپنا الو سیدھا کرنے کی کوشش مت کرو۔ اوور۔"

"اچھی طرح سوچ لو۔ یہ تمہاری گلوخلاصی کا شاید آخری موقع ہے جو قدرت نے اتفاق سے تمہیں فراہم کر دیا ہے ورنہ بعد میں تمہیں پچھتانے کا موقع بھی نصیب نہ ہو سکے گا۔ اوور۔"

"یہی بات میں تمہارے لیے بھی کہہ سکتی ہوں۔ تم یہاں کی سیاسی قوت سے لڑ رہے ہو۔ اوور۔"

"کیا تم یہ اعتراف کر رہی ہو کہ زینی یہاں کا سرکاری آدمی ہے؟ اوور۔"

"زینی ایک الگ ذات کا نام ہے مگر تم یہاں جو کچھ کرتے پھر رہے ہو وہ زینی سے زیادہ اس ملک کے خلاف ہے۔ زینی تو اپنے انتقام کی ضد میں بس کر تمہارے پیچھے لگا ہوا ہے۔ وہ درمیان میں ہوتا یا نہ ہوتا یہاں والے تمہاری حرکتوں کو زیادہ دیر تک نظرانداز نہیں کر سکتے تھے۔ اوور۔"

"آج کے اخبارات میں میرے خلاف جو زہر اگلا گیا ہے وہ سب تم لوگوں کے ذہن کی پیداوار ہے۔" راس البیڈا کی آواز میں اچانک بجلی سی برہمی عود کر آئی "میری دنیا کے ان چھوٹے موٹے

ملکوں میں غیر ملکی سازشوں کا نعرہ لگانا ایک فیشن بن چکا ہے۔ یہ نہیں جانتے کہ بین الاقوامی مفادات کیا ہوسکتے ہیں۔ اس طرف سے آنکھیں بند کرکے کوئی بھی منصوبہ بندی کی جائے گی تو اس کے خلاف بھیانک ردعمل ضرور ہوگا۔ اس پر شور مچانا بے کار ہے۔" اوور۔"

"تم بین الاقوامی پولیس مین کب سے بن گئے ہو جو ایسی ہرزہ سرائی کررہے ہو۔ اوور۔"

"زیروز اسٹارز بین الاقوامی پولیس سے بھی آگے کی چیز ہے۔ سفارتی حیثیت میں میری یہاں موجودگی سے ہی تم لوگوں کو سمجھ لینا چاہیے کہ مجھے کس عالمی طاقت کی پشت پناہی حاصل ہے۔ اوور۔"

"وہ سب سمجھ لیا گیا ہے اسی لیے تم کسی خارش زدہ کتے کی طرح زیبی کو گالیاں دے رہے تھے" ویرا کو اچانک ہی غصہ آگیا اور وہ راس المیڈا پر برس پڑی "تم کچھ بھی نہیں ایک بھوکے کتے ہو جو روٹیوں کے پیچھے دوڑ رہے ہو۔ تم نے تنی کو ملنے والی بھاری گرانٹ ہضم کرنے کے لیے میرے باپ کو ختم کرایا اور اب یہاں سے ہیروئن کی اسمگلنگ کرکے تم زیروز اسٹارز کے لیے سونا کمانے کی تیاریاں کررہے ہو۔ میں تمہاری راز دار کا پتھر ہوں۔ زیبی تمہارے لیے ایک رکاوٹ ہے۔ تم ہمارے خون کے پیاسے ہو۔ تم سے کوئی سمجھوتا نہیں ہوسکتا۔ یہ میرا اٹل اور آخری فیصلہ ہے۔ زیبی نے مجھ سے اتفاق نہ کیا تو میری راہ اس سے بھی الگ ہوجائے گی۔ اوور۔"

"مجھے تم پر ترس آرہا ہے۔ تم ایک نوجوان اور جذباتی لڑکی ہو۔ ابھی تم نے اس دنیا میں دیکھا ہی کیا ہے۔ اپنی بساط سے بڑھ چڑھ کر دعوے کرنے کے نتیجے میں تم بہت جلد ماردی جاؤ گی۔ اوور۔"

"اس اطلاع کا شکریہ" ویرا نے میرا اشارہ دیکھ کر تلخی سے اپنی بات جاری رکھی "تمہارا دوست آگیا ہے۔ چاہو تو اب زیبی سے بات کرسکتے ہو۔ اوور۔"

"اوہ! اس کا مطلب ہے کہ وہ شروع ہی سے تمہارے ساتھ جڑا ہوا ہے" اس کی غراہٹ ابھری "اب مجھے اسی سے اصل بات کرنی پڑے گی۔ ایئرفون اسے دے دو۔ اوور۔"

"مجھ سے تم کیا بات کرنی چاہ رہے ہو؟" میں نے سرد اور سپاٹ لہجے میں پوچھا "تمہارے درمیان بہت باتیں ہوچکی ہیں۔ اب ہم دونوں میں سے کسی ایک کو جانا ہوگا۔ معلوم ہوتا ہے کہ اپنا انجام سامنے دیکھ کر تم کچھ خوف زدہ ہوگئے ہو۔ اس روز تم قبرستان سے نکل کر آبادی میں نہ گھس گئے ہوتے تو کتے کی موت مارے جاتے۔ اوور۔"

"یہ تمہاری خوش فہمیاں ہیں۔ میرے خلاف تم نے اپنے سوجھ بوجھ کی بازی لگا رکھی ہے جس میں ہر بار تم اپنا سر پیٹ کر رہ جاتے ہو" میرا بال تک بیکا نہیں ہوتا۔ تمہاری جگہ کوئی خیال دار شخص ہوتا تو اپنی ان شرمناک ناکامیوں پر خودکشی کرچکا ہوتا۔ ماضی کے واقعات میں تمہارے لیے شرمندگی کے سوا کچھ بھی نہیں ہے۔ اوور۔"

"تقریر کرنے کے بجائے اصل مقصد پر آؤ۔ میرا وقت بہت قیمتی ہے۔ اوور۔"

"اخبارات میں میرے خلاف کس کے اشارے پر زہر اگلا گیا ہے؟ اوور۔"

"اشتہار چھپوا لو۔ جو بھی ہوگا تمہارے سامنے آکر کھلے دل سے معافی مانگ لے گا۔ اوور۔"

"یہ سب تمہاری اور ویرا کی سازش معلوم ہوتی ہے کیونکہ الیس کرمز تمہارے قبضے میں تھی۔ چیتنز کہانی اسی کی فراہم کی ہوئی معلوم ہورہی ہے۔ اوور۔"

"تم کہتے ہو تو ایسا ہی ہوگا۔ پھر اب کیا کیا جائے؟ اوور" میں نے مذاق اڑانے والے انداز میں پوچھا۔

"تم کچھ بھی نہیں کرسکتے۔ میں تم کو چیونٹی کی طرح مسل ڈالوں گا" وہ ایک دم ہی اپنے آپ سے باہر ہوگیا "تم اپنی ساری پولیس اور پیرا ملٹری فورسز کو اپنے ساتھ لے کر بھی میرا کچھ نہیں بگاڑ سکتے۔ اب یہاں ایک بڑی تباہی نازل ہوگی اور اس کی ساری ذمے داری تمہارے سر ہوگی۔ اوور اینڈ آل۔"

میں نے ایئرفون آف کرکے میز پر ڈال دیا اور سگریٹ سلگانے میں مصروف ہوگیا۔

"یہ ایک شکست خوردہ شخص کی بے مقصد کال تھی" اول خان پُرخیال آواز میں بولا۔

"ہاں! اس کی باتیں بے ربط تھیں" میں نے کہا "آخر میں دھمکی بھی مایوسی کا نتیجہ معلوم ہورہی تھی۔"

"اس دھمکی کو نظر انداز نہیں کیا جاسکتا" اول خان پہلو بدل کر بولا "اپنی ناکامی پر جھنجلا کر وہ شہر میں کوئی بڑی تخریبی کارروائی بھی کرسکتا ہے۔ اس کے سدباب کے لیے کچھ نہ کچھ کرنا ہی پڑے گا۔"

"یہ انتظامیہ کی ذمے داری ہے۔ تم ان لوگوں کو متوقع خطرے سے آگاہ کرسکتے ہو۔"

"میرے لیے اہم ترین بات یہ سامنے آئی ہے کہ راس المیڈا نے اپنی گفتگو میں ساگا کا کوئی حوالہ نہیں دیا۔"

ویرا کے اس فقرے نے مجھے چونکا دیا۔ وہ تازہ ترین واقعہ تھا۔ اگر راس المیڈا کو اس کا علم ہوچکا ہوتا تو وہ کسی نہ کسی حوالے سے اس کا ذکر ضرور کرتا۔ مجھے ساگا کے پاس سے واپس آئے ہوئے کافی دیر گزر چکی تھی۔ اول خان کے قریبیوں کے وہاں پہنچنے سے پہلے ساگا کے پاس اتنا وقت تھا کہ وہ راس المیڈا کو آگاہ کرسکتا تھا "شاید ابھی تک ساگا اور راس المیڈا کا رابطہ نہیں ہوا ورنہ وہ ذکر ضرور آتا" میں نے کہا۔

"ایک اعتبار سے یہ اچھا ہی ہوا" اول خان بولا "راس المیڈا کا علم ہے کہ اسے کسی اور سمت سے بھی گھیرنے کی کوشش کی جارہی ہے۔ اگر ساگا ہاتھ آجاتا ہے تو ہم راس کی بے خبری میں اس تک

ہو سکتے ہیں۔"

"دوسرا امکان اتنا خوش گوار نہیں بلکہ پریشان کن ہے۔" میں نے سوچتے ہوئے کہا۔

"وہ کیا؟" دونوں کی زبانوں پر بیک وقت وہی ایک سوال آیا تھا۔

"ساگا نے مہلت ملنے کے باوجود اپنے آقا کو میری آمد کی اطلاع نہیں دی ہے۔ اس کا ایک مطلب یہ بھی ہو سکتا ہے کہ اسے راس البیڈا سے رابطے کے ذریعے کا سرے سے علم نہ ہو۔ یہ ہو سکتی ہے کہ اس کے پاس راس البیڈا کی کمین گاہ کا فون نمبر ہی نہ ہو۔ ضرورت پڑنے پر راس البیڈا ہی اسے فون کرتا ہو۔" میں نے کہا۔

"باتوں میں وہ قصہ رہ ہی گیا۔ تم نے ابھی تک مجھے یہ نہیں بتایا کہ تم نے ساگا کا کھوج کیسے نکالا اور پھر تمہارے ساتھ وہاں کیا واقعات پیش آئے۔" اول خان نے چونک کر کہا۔

"ایک منٹ!" میرے بولنے سے پہلے غزالہ نے ہاتھ اٹھا کر کہا۔ "وہ قصہ چل پڑا تو میری بات ذہن سے نکل جائے گی۔ ہم نے یہاں کی لاعلمی کے بارے میں دو مفروضے گھڑے سوچ لیے ہیں۔ ان کے درمیان بھی ایک صورت ہو سکتی ہے۔ عین ممکن ہے کہ چھمیا کی چلائی ہوئی گولی نے ساگا کو اس بری طرح زخمی کیا ہو کہ اسے راس البیڈا کو خبر دینے کا ہوش ہی نہ رہا ہو اور اسے عجلت میں اسپتال وغیرہ منتقل کر دیا گیا ہو۔"

"تم ٹھیک کہہ رہی ہو۔" زریا نے تعریفی لہجے میں اس کی تائید کی۔ "تمہاری اس بات سے یہ امکان بھی نظر آ رہا ہے کہ کہیں چھمیا کی گولی ساگا کے لیے جان لیوا ثابت نہ ہوئی ہو۔ وہ مر گیا تو زینی کی اب ہو زرا امکان جاتے گی۔ ہمارے سامنے صرف زیرے راستی واپسی کی بچی رہ جائے گی۔"

"تو دونوں ہمارے لیے بالکل بے کار ہیں۔" میں نے تشویش بھرے لہجے میں کہا۔ غزالہ اور زریا کے اٹھائے ہوئے نکات نے مجھے ذہنی الجھن میں مبتلا کر دیا تھا۔

"میں اس وقت بہت سی باتیں سمجھنے سے قاصر ہوں۔ تم اپنا قصہ سناؤ۔" اول خان نے مجھے ٹوکا۔

میں نے بہت اختصار کے ساتھ اول خان کو سب کچھ بتا دیا۔ اس نے بہت سے سوالات کیے اور پوری کہانی سمجھ لینے کے بعد بولا۔ "میں تو جانگیر کو بالکل ہی نکما اور بیوقوف سمجھتا تھا لیکن وہ بہت کام کا نکلا۔ حیرت ہے کہ برسوں بعد بھی اسے ساگا کے بارے میں نئی نئی معلومات حاصل تھیں۔"

"زندگی ... رہا تھا کہ کاروبار ختم ہو جانے سے اس کا پہلے جیسا اثر جاتا رہا۔" میں نے کہا۔ "وہ باقاعدگی سے دفتر جاتا رہتا تھا اور پہلے جیسے لوگوں سے فون پر رابطہ ضرور رکھتا تھا۔ اب وہ بالکل سے تعزیت کر رہا ہے اور ہماری طرح روپوشی کی زندگی گزارنے پر مجبور ہے۔"

"یہ دور بھی جلد ہی ختم ہو جائے گا۔" اول خان نے پُرامید لہجے میں کہا۔

"ہماری آزادی کا دور شروع ہونے سے پہلے وہ یہاں سے جا چکی ہو گی۔" غزالہ بولی۔

"مجبوری ہے۔" زریا اپنے شانے اچکا کے بے پروائی سے بولی۔ "ورنہ میری خواہش تھی کہ میں راس البیڈا کا انجام اپنی آنکھوں سے دیکھ سکوں۔ اس بار وہ مجھے بچتا ہوا نظر نہیں آ رہا۔"

فون کی گھنٹی بجی اور اول خان نے لپک کر ریسیور اٹھا لیا۔

دوسری طرف کی آواز سن کر اس نے دھیمی آواز میں کچھ کہا پھر خاموشی سے فون کرنے والے کی بات سنتا رہا۔ میری نگاہیں اس کے چہرے پر مرکوز تھیں۔ میں نے اندازہ لگا لیا تھا کہ وہ فون اسی کے آدمیوں کا تھا۔ اول خان کے چہرے کے تاثرات میں کوئی تبدیلی نہ پا کر مجھے اندیشہ ہونے لگا کہ ساگا غائب ہو چکا تھا۔

"ساگا کی کمین گاہ مقفل ہے۔" اول خان نے ٹیلی فون پر اپنی گفتگو ختم کرنے کے بعد ہمیں آگاہ کیا۔ "اندر کسی ذی روح کا وجود نہیں ہے لیکن ڈرائنگ روم کے قالین پر تازہ خون کا ایک بڑا سا داغ نمایاں ہے۔ شاید غزالہ کا اندازہ درست ہے کہ لڑکی کی چلائی ہوئی گولی نے ساگا کو بہت زیادہ زخمی کر دیا ہے۔"

"لیکن وہ سب کہاں غائب ہو گئے؟ اگر وہاں ساگا کی لاش نہیں ہے تو اسے کسی قریبی اسپتال میں ہونا چاہیے۔ گولی کے زخم سے اتنا خون بہہ جانے کے بعد کوئی احمق بھی اسے گھر میں نہیں چھپائے گا۔"

"اسی سمت میں کام ہو رہا ہے۔ ایدھی کی ایمبولینس اس گھر میں آئی تھی جس کی وجہ سے تماشے لوگوں کی توجہ ادھر مبذول ہو گئی تھی۔ ایمبولینس ایک زخمی کو لے کر چلی گئی۔ چند منٹ بعد ہی وہاں سے ایک کار میں دو عورتیں بدحواسی کے عالم میں کہیں روانہ ہو گئیں۔ جوان عورت کار چلا رہی تھی۔ دوسری اس کے ساتھ بیٹھی ہوئی تھی۔ لوگوں سے معلوم ہوا کہ دہشت سے دونوں عورتوں کے چہرے زرد پڑے ہوئے تھے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تمہارے آدمیوں کی رپورٹ ادھوری ہے۔ ابھی تلاش جاری ہے۔" زریا بولی۔

اول خان کی دہرائی ہوئی باتیں میرے ذہن میں گردش کرنے لگیں۔ میں چھمیا کے فائر کرتے ہی ساگا کی کمین گاہ سے فرار ہو گیا۔ علاقے میں رہنے والوں نے اپنے قرب و جوار میں وقفے وقفے سے گن فائروں کی آوازیں سنیں لیکن سمت یا مقام کا تعین نہیں کر سکے۔ چھمیا یا زمرد کے فون پر ایمبولینس آئی تو لوگوں نے سمجھ لیا کہ فائرنگ اسی گھر میں ہوئی تھی۔

ساگا کے زخمی ہو جانے پر دونوں عورتیں بدحواس تھیں۔ انہوں نے ساگا کو ملازم کے ساتھ ایمبولینس میں روانہ کر دیا۔ انہوں نے بھی یہی کہا ہو گا کہ وہ اپنی گاڑی میں اسپتال پہنچیں گی مگر مجھے اس میں شبہ تھا۔

ساگا میرے باعث نہیں، چھمیا کی چلائی ہوئی گولی سے زخمی :

ہوا تھا۔ اس کے دل میں چور تھا۔ وہ جانتی رہی ہوگی کہ اس نے اسپتال کا رخ کیا تو پہلے میڈیکو لیگل عملہ اور پھر پولیس کڑی جرح کرے گی اور وہ پھنس جائے گی۔

ویسے تو اخلاقی جرائم کے پر لڑنے کو اپنے علاقے کی پولیس کے بعض بدعنوان اہل کاروں کی سرپرستی حاصل ہوتی ہے لیکن جب یہی لوگ کسی سنگین جرم میں ملوث ہو جائیں تو ان کے وردی پوش آشنا ان سے آنکھیں بدل لیتے ہیں اور تھانوں میں بہت بے رحمانہ سلوک کرتے ہیں۔ پولیس اپنی تفتیش کے دوران میں مشتبہ ملزموں پر تشدد ضرور کرتی ہے مگر اس میں ملزموں کے طبقاتی فرق کو بڑی حد تک ملحوظ رکھتی ہے۔ جن کا تعلق ہی اخلاقی جرائم کے کسی لڑنے سے ہو" ان کے ساتھ ایسی کسی رُورعایت کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔

آفاق رہا ہے تھے کہ اس وقت ساگا سول یا جناح اسپتال میں پڑا طبی امداد کا انتظار کر رہا ہوگا۔ اس کی داشتہ اپنی ماں سمیت اپنے پرانے ٹھکانے پر روپوش ہو گئی ہوگی جہاں چاروں طرف ان دونوں کے ہم نفس ہمدرد اور مددگار بسے ہوئے تھے۔ میرے لیے عورتیں بے وقعت تھیں۔ اس وقت ساگا پورے کھیل کا کلیدی کردار تھا۔

دیرا اور اول خان میں باتیں ہوتی رہیں۔ میں نے اپنا تجزیہ مکمل کر کے ان کی گفتگو میں دخل دیا تو اول خان نے بتایا کہ شہر کے دیگر دو سرکاری اسپتال اس کے قوموں کی نظروں میں تھے جو میرے ذہن میں آئے تھے۔

"ساگا اس وقت ایک میڈیکو لیگل کیس ہے۔ تمہارے آدمی شاید اسے آسانی سے اپنی تحویل میں نہ لے سکیں۔"

اس کے ہونٹوں پر معنی خیز تبسم بکھر گیا۔ اس نے کہا "یہ بات تم میرے بارے میں کہتے تو زیادہ مناسب ہوتا۔ میں اسپتال جاتی تو داخلی ضابطے اور طریقے کے چکروں میں پھنس کر رہ جاتی گا۔ قبلہ میں رہ کر کام کرنے والے قوموں کے فرد اس ہنر میں طاق ہیں۔ وہ اپنے بڑوں کے جاہ و جلال کا تڑکا لگا کر ہر کام نکال لیتے ہیں۔"

"انہوں نے ساگا کو تلاش اور پھر حاصل کر لیا تو کہاں لے جائیں گے؟"

"اسٹیشن فوری لے جانا ہوگا کیوں کہ شہر میں ہمارے پاس کوئی ٹھکانا نہیں ہے۔"

"تم بھول رہے ہو۔ بدرو کا مکان ابھی تک خالی پڑا ہوا ہے تکی مراد کو وہیں رکھا گیا تھا۔"

"یہ اچھا ہوا کہ تم نے یاد دلا دیا۔" وہ خوش ہو کر بولا "ساگا تک پہنچنے کے بعد وہ لوگ اسپتال سے مجھے فون کریں گے تو میں انہیں نئی ہدایات دے دوں گا۔ ان میں سے ایک فرد تکی مراد کے ساتھ بدرو کے گھر پر رہ چکا ہے۔"

"وہ بے چاری تو ایسی غائب ہوئی ہے کہ اب فون بھی نہیں کرتی۔" غزالہ بولی۔

"زینی نے اس کی کسی کال کا جواب نہیں دیا۔ اب وہ کس لیے فون کرے گی؟" دیرا نے کہا۔

"وہ ایک اچھی مگر ستم رسیدہ عورت تھی۔ گیری ہارسٹ اور حیف طرک کو شاید اسی کی بددعائیں لے ڈوبیں ورنہ وہ کبھی کی اپنے الم ناک انجام سے دوچار نہ ہوتے۔ راس المبذا نے ان کی ساری عمر کی کارکردگی پر پل بھر میں سیاہی پھیر دی ہوگی۔ ہو سکتا ہے کہ اب تک وہ مارے جا چکے ہوں۔" اول خان نے رائے ظاہر کی۔

"یہ حیرت کی بات ہے کہ شہری ہرا بھی اور مظلوم عورت تو لی سے ضرور ٹکرائی ہے۔" دیرا نے غزالہ سے مخاطب ہو کر استہزائیہ انداز میں کہا "زینی کوئی زنانہ جہنم خانہ کھول لے تو وہ بہت چلے گا۔"

وہ تینوں ہی مل کر ہنسنے لگے۔ میرے پاس دیرا کی ان بے سرپا باتوں کا کوئی جواب نہیں تھا۔ میں خفت آمیز مسکراہٹ کے ساتھ ان کی ہنسی میں شریک ہو گیا۔

تھوڑی دیر بعد سلطان شاہ بھی تھانہ شان سے لوٹ آیا۔ اس نے آتے ہی اپنی جیب سے بم گن نکال کر میرے حوالے کر دی اور اپنے دونوں کان پکڑ کر چھت کی طرف دیکھتے ہوئے بولا۔ "توبہ" میرے باپ کی توبہ جو اب تم سے پوچھے بغیر کبھی بم گن کو ہاتھ لگاؤں۔ گاڑی کو بھی اسی دن اٹھا تھا جب میں بم گن اس پر رکھ کر بھول گیا تھا۔"

میں نے اس کا ہاتھ پکڑ کر اسے صوفے پر گرا لیا "اچھا ہوا کہ تم چلے گئے اور گاڑی مل گئی ورنہ ہم اس وقت بھی کوفت میں مبتلا رہتے۔ فرد سے بھول چوک ہو ہی جاتی ہے۔ بم گن چلی جاتی تو چند روز کے بعد ہمیں خود بخود صبر آ جاتا۔ یہ ہتھیار ہمیشہ سے تو میرے پاس نہیں تھا۔ اس کے بغیر بھی ہم زندہ رہ سکتے ہیں۔"

"رات تم دیر سے آئے" صبح زینی کی گمشدگی کا مسئلہ کھڑا ہو گیا پھر گاڑی کی تلاش کا سلسلہ چل پڑا" دیرا نے دلچسپی کے ساتھ سلطان شاہ سے کہا "تم نے اپنے دوستوں یا رشتے داروں سے ملاقات کی تفصیل ہی نہیں سنائی۔"

"یہاں کسی کو میری کوئی بات سننے کی فرصت نہیں ہے۔ میرا خیال تھا کہ میں وہاں سے خاصی گرما گرم خبریں لایا ہوں۔" وہ برا منہ بنا کر بولا "مجھے ایک ایسے فرد کا پتا چلا ہے جو بولتے ہوئے اپنے دونوں کان ہلاتا ہے۔"

اس وقت تک ساگا کے بارے میں ہونے والی کم و بیش ساری باتیں سلطان شاہ کے علم میں تھیں مگر ساگا کے کان ہلنے والی بات سے وہ بے خبر تھا کیوں کہ ساگا کے اس عجیب و غریب خوبی کا ذکر میرے اور جہانگیر کے درمیان ہوا تھا۔ اس بات سے کوئی بھی باخبر نہیں تھا۔

"تمہارے دوستوں سے آری نہیں" مجھ پر بھی گدھا دکھائی دیا ہوگا۔" دیرا نے اس کا مضحکہ اڑاتے ہوئے کہا "یہی دونوں جانور رینگتے ہوئے اپنے کانوں کو ہر طرف ہلاتے رہتے ہیں تاکہ اپنی آواز کے سوز و گداز سے خود بھی لطف اندوز ہوتے رہیں۔"

اول خان کی بے ساختہ ہنسی چھوٹ گئی۔ سلطان شاہ کا بگڑا ہوا چہرہ دیکھ کر میں نے ویرا کو گھورا اور کہا "اس وقت تم نے نری جہالت کا ثبوت دیا ہے۔ سلطان شاہ کی ہر بات ہی بے مغز اور لغو نہیں ہوتی۔"

"تو پھر تم میں سے کوئی مجھے اپنے کان ہلا کر دکھا دے!" وہ سیخ پا ہو کر غرائی "میں مان لوں گی کہ سلطان شاہ بے پر کی نہیں ہانک رہا۔ اس کی بات میں کوئی نہ کوئی وزن ہے۔"

"بک بک مت کرو۔" مجھے غصہ آگیا "تم ایک احمقانہ مطالبہ کر رہی ہو۔"

میرے لہجے کی تیزی پر اول خان کی ہنسی یک بہ یک تھم گئی۔ ویرا نے تحمل سے کام لینے کے بجائے جارحانہ تیوروں کے ساتھ کہا۔ "تم پورے شہر میں ایسا آدمی ڈھونڈ کر دکھا دو جو بولتے ہوئے اپنے کان ہلاتا ہے تو میں ...... میں امریکا جانے کا ارادہ ترک کر دوں گی۔" اس نے اپنی گفتگو کے دوران میں ہکلاتے ہوئے لمحہ بھر کے لیے کسی جان دار شرط کے بارے میں سوچا اور پھر بات مکمل کر لی۔

ویرا کی شرط سنتے ہی میرا دل خوش ہو گیا۔ سلطان شاہ کی بات پر اس نے خود ہی بدمزگی پیدا کی تھی اور پھر خود ہی ایک مضبوط لپیٹ میں الجھ گئی تھی۔

"پھر تم اپنے سفری کاغذات ضائع کر دو۔" میں نے اپنی خوشی کا اظہار کیے بغیر خشک لہجے میں کہا "ساکا جب بات کرتا ہے تو اس کے دونوں کان خود بخود ہلنے لگتے ہیں۔ جہانگیر کو اس کا نام یاد نہیں آ رہا تھا۔ اس نے اسی خوبی یا خامی کے حوالے سے ساکا کو پہچان کر اپنی معلومات کا اظہار کیا تھا۔ گئے دنوں میں اس کے بے تکلف ساتھی اسے ڈنہل سگریٹ کے وزن پر ڈنہل کہا کرتے تھے۔ رفتہ رفتہ وہ پرنس ساکا ہی کہلانے لگا۔"

میرے اس انکشاف پر سب حیران رہ گئے۔ ویرا کا چہرہ اتر گیا لیکن وہ کمزور آواز میں بولی "میں نہیں مان سکتی۔ تم میرے ساتھ ناانصافی کر رہے ہو۔"

"ہاتھ کنگن کو آرسی کیا ہے۔ وہ پکڑا جائے گا تو تم خود دیکھ لو گی کہ وہ کوئی جھوٹا گیدڑ نہیں بلکہ ساکا ہے۔ میرا خیال ہے کہ اپنے چہرے کے عضلات میں کسی پیدائشی نقص کی وجہ سے بولتے ہوئے اس کے کان ہلتے ہیں۔ تم جوش میں آ کر شرط ہار چکی ہو۔"

"حیرت ہے کہ جو کام ہم سب اپنی سرتوڑ کوششوں کے باوجود نہیں کر سکے، وہ ساکا کے ذکر نے کر دکھایا ہے۔" غزالہ نے اس دلچسپ موڑ پر اپنی خوشی کا اظہار کرتے ہوئے کہا۔

"بلاوجہ اچھلنے کی ضرورت نہیں۔" ویرا گھبراہٹ سے بولی۔ "تمہارا چچا زاد جواری کی طرح اندھی چال چلنے کا عادی ہے۔ میں اس کے سامنے آنے تک اس کی کسی بات کا اعتبار نہیں کر سکتی۔ اگر سچ کہا ہے تب بھی یہ بات بھول جاؤ کہ اس وقت ساکا زندہ بھی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ہمارے سامنے آنے سے پہلے ہی وہ جہنم واصل ہو جائے اور ہم میں سے کوئی بھی اس کے ہلتے ہوئے کانوں کو نہ دیکھ سکے۔"

"تمہاری ذرا سی سرخروئی کے لیے ہمیں اتنی بڑی بددعا نہ دو۔" اول خان کراہا "اس البیلا کے خلاف اس وقت ساکا ہی ہمارا سب سے بڑا ہتھیار ہے۔ وہ ہمارے ہاتھ آنے سے پہلے مر گیا تو بڑا نقصان ہوگا۔"

"یہ حشر ہوتا ہے میری بات کا!" سلطان شاہ چند ثانیوں کے سکوت کے بعد بولا "شکروں اور مچھلوں کے ذکر میں میری بات ادھوری رہ گئی تو اب کسی کو فکر ہی نہیں ہے کہ میں کیا کہہ رہا تھا۔"

"ہاں۔ تم کان ہلانے والے کی بات کر رہے تھے۔" میں نے اس کی پشت پر ہاتھ پھیر کر کہا۔

"میرے جاننے والوں میں سے کئی لوگ کان ہلانے والے سے مل چکے ہیں۔ انہیں ساکا سے ملوانے والا شخص بنارس چوک پر رہتا ہے۔ آج کل اسے ایسے کم تعلیم یافتہ لڑکوں کی تلاش ہے جو مفت میں یورپ اور امریکا کی سیر کرنے کے شوقین ہوں۔ ایسے لڑکوں کو ہر پھیرے کے لیے دس ہزار روپے معاوضہ دیا جائے گا۔"

"منشیات کی اسمگلنگ کا یہ بہت فرسودہ اور روایتی طریقہ ہے۔" میں نے کہا "تو کیا اب اس بارے میں اس قدر کھل کر کام ہونے لگا ہے کہ ہر شخص کو ان باتوں کا پتا ہے؟"

"سارا کام بہت رازداری سے ہو رہا ہے۔ پہلے بنارس چوک والا لڑکوں کی دیکھ بھال کرتا ہے۔ پھر گنے چنے لڑکوں کو کان ہلانے والے سے ملایا جاتا ہے جو اپنے اطمینان کے بعد شرائط طے کرتا ہے۔ ساری باتیں محدود حلقوں کے چند گروپ میں چل رہی ہیں۔ مجھے تو اتفاقاً ہی یہ سب معلوم ہو گیا۔ میرے دوستوں کو معلوم ہے کہ میں نے ٹرانسپورٹ کی لائن چھوڑنے کے بعد کافی دن یورپ میں گزارے ہیں۔ وہ مجھ سے وہاں کے بارے میں جاننا چاہ رہے تھے اور یوں بات سے بات نکلتی چلی گئی۔ مجھے کیا معلوم تھا کہ اسی کا نام ساکا ہے۔ لڑکوں میں وہ بابا کے نام سے مشہور ہے۔"

"عجیب اتفاق ہے کہ کل تم کو جہانگیر سے ساکا کے بارے میں معلوم ہوا اور کل ہی سلطان شاہ کو اپنے دوستوں سے اس کے متعلق پتا چلا۔" اول خان بولا "ویسے ہم اسے ڈھونڈتے رہتے تو مہینوں بھی شہر میں اس کا کھوج نہیں ملتا۔ بعض اوقات ایسے اتفاقات کمال دکھا جاتے ہیں۔"

یہ کہہ کر اول خان اٹھا اور باتھ روم استعمال کرنے کے لیے سلطان شاہ کے کمرے میں چلا گیا۔

اسے گئے ہوئے چند ہی لمحے گزرے ہوں گے کہ فون کی گھنٹی بج اٹھی۔ ویرا سے پہلے میں نے ریسیور اٹھا لیا۔

دوسری طرف سے اول خان کا تری بول رہا تھا۔ میری آواز سن کر وہ چونکا تھا۔

"میں زینی بول رہا ہوں۔ تمہارا چیف باتھ روم میں ہے۔ کیا ارجنٹ ہے؟"

"تمہارا مطلوبہ آدمی سول اسپتال میں لاوارث پڑا ہوا ہے۔ اسے ایک متقی صابری شخص ایمبولینس میں لایا تھا۔ اس نے کہا کہ اس کی ٹانگیں اپنی گاڑی میں اسپتال پہنچنے والی تھیں۔ کافی دیر تک کوئی نہیں آیا تو وہ متقی شخص بھی غائب ہوگیا۔ ساگا سخت تکلیف میں ہے۔ ایک گولی اس کی ریڑھ کی ہڈی کو نقصان پہنچاتی ہوئی کمر میں گھسی ہے۔ ڈاکٹروں کا کہنا ہے کہ گولی نہ نکالی گئی تو زخم ریڑھ کی ہڈی کو زیادہ نقصان پہنچائے گا۔"

"ساگا تمہاری تحویل میں ہے یا اسپتال والوں کے قبضے میں ہے؟" میں نے پوچھا۔

"وہ اٹھنے بیٹھنے سے معذور ہو چکا ہے۔ گولی نکالنے کے بعد بھی اسے کئی روز اسپتال میں رہنا ہوگا۔ ہم لوگ اسے لے کر آئے تو اس کی زندگی خطرے میں پڑ سکتی ہے۔ پولیس آ چکی ہے لیکن ہم نے انہیں الگ رہنے پر آمادہ کر لیا ہے۔"

"پولیس والوں کو بتادو کہ نیپئر روڈ کی جھمپا اور دو دیگر ساتھیوں کو تلاش کرکے ساگا کے بارے میں بازپرس کریں۔ ڈاکٹروں سے کہو کہ تم اپنے طور پر اس کا آپریشن کراؤ گے اور اسے اٹھالو۔ وہ خطرناک مجرم ہے۔"

"بہت بہتر جناب! ایسا ہی ہوگا۔ اسے ایک گھنٹے کے اندر اندر اسٹیشن فور پہنچا دیا جائے گا۔"

"نہیں! اسے مغل آباد کے ویران مکان میں لے جاؤ۔ ہم وہیں پہنچتے ہیں۔"

"میں اس مکان سے واقف نہیں ہوں۔" اس کی معذرت خواہانہ آواز ابھری۔

"ہم تینوں میں سے کوئی ایک اس مکان میں رہ چکا ہے۔ چند روز پہلے بھی ایک قیدی وہاں رکھا گیا تھا۔"

اسی وقت اول خان آگیا۔ اس کی استفسار طلب نگاہیں میری طرف اٹھی ہوئی تھیں۔

"تمہارا آدمی ہے۔ میں ہدایات دے چکا ہوں۔" یہ کہہ کر میں نے ریسیور اس کی طرف بڑھا دیا۔

"کون بول رہا ہے؟" اول خان نے ماؤتھ پیس میں رعب دار آواز میں پوچھا۔

"ٹھیک ہے۔" اپنے آدمی کی بات سن کر اس نے کہا "تم کو جو ذمہ داری بتایا ہے۔ اس پر عمل کرنے میں تمہیں کوئی دشواری تو نہیں ہوگی؟"

"ابھی ہم تو ایک گھنٹے میں وہاں آرہے ہیں۔" ذرا سے توقف کے بعد اول خان نے یہ کہہ کر فون بند کر دیا۔

"یہ بتاؤ کہ تم نے اس سے کیا کہا ہے؟" فون بند کرنے کے بعد اول خان نے مجھ سے پوچھا۔

اول خان کو یہ جان کر خوشی ہوئی کہ گولی نے ساگا کی ریڑھ کی ہڈی کو نقصان پہنچا کر مفلوج کر دیا ہے۔ ایسی حالت میں وہ مزاحمت یا فرار کی کوشش نہیں کر سکتا تھا۔

واقعات اور مذاکرات سے غزالہ نے ہماری روانگی کا اندازہ لگا لیا تھا۔ ویسے بھی اول خان کو وہاں آئے کافی دیر ہو چکی تھی۔ غزالہ نے آملیٹ اور پچھلے دن کا بچا ہوا سالن وغیرہ گرم کرکے کھانے کی میز لگا دی۔

میز پر اول خان نے میرے ساتھ جا کر ساگا سے بازپرس کرنے کا ارادہ کیا تو ویرا بول اٹھی "میں بھی تم لوگوں کے ساتھ چلوں گی۔ میں نے اپنی آنکھوں سے اس کے کٹے ہوئے کان نہ دیکھے تو شرط منسوخ سمجھو۔"

"پھر تو مجھے بھی جانا ہوگا۔" سلطان شاہ نے لقمہ نگل کر کہا۔ "شرط میری لگائی ہوئی خبر پر لگائی گئی ہے۔"

"پھر تم لوگ ہی چلے جاؤ۔ میں گھر پر آرام کروں گا۔" میں نے جل کر کہا۔

"یہ ٹھیک ہے۔" ویرا اطمینان سے بولی "بازار حسن کی سیر کے بعد تم کو آرام کی ضرورت ہے۔ اپنے حصے کی ساری بھاگ دوڑ تم نے صبح صبح ہی پوری کر لی ہے۔ اب ہمیں بھی گھر سے نکلنا چاہیے۔"

تھوڑی سی تلخی اور نوک جھونک کے بعد سلطان شاہ اپنے مطالبے سے دست بردار ہوگیا۔ طے پایا کہ ہم دونوں کے ساتھ ویرا بھی ساگا کی زیارت کے لیے جائے گی تاکہ اپنی آنکھوں سے اس کے کانوں کا مشاہدہ کر سکے۔

سول اسپتال سے مغل آباد کا فاصلہ زیادہ طویل نہیں تھا۔ ہم سب ہی ساگا کے معاملے کو جلد از جلد نمٹانے کے خواہاں تھے تاکہ شام ہونے تک راس البیڈا کے خلاف کسی بھرپور کارروائی کا فیصلہ کیا جا سکے۔

کھانے سے فارغ ہوتے ہوتے بھی کافی وقت گزر گیا۔ ہم تینوں گھر سے نکلے تو ڈھائی بج رہے تھے۔

ہم تینوں نے سفر کے لیے اول خان کی جیپ کا انتخاب کیا تھا۔ راستے میں میں نے کہا "ساگا بہت سخت جان آدمی ہے۔ ہم آسانی سے اس کی زبان نہیں کھلوا سکیں گے۔"

"اس کی محبوبہ نے اسے زخمی کرکے ہمارا کام شاید آسان کر دیا ہو۔" اول خان نے کہا "ریڑھ کی ہڈی زخمی ہونے کے بعد وہ عمر بھر کی معذوری کی دہلیز پر پہنچ چکا ہے۔ اس زخم نے اس کے خاصے کس بل نکال دیے ہوں گے۔"

"بازپرس کے بعد اس کا کیا انجام سوچا ہے تم نے؟" ویرا نے سوال کیا۔

"میں بے مقصد خون ریزی کا قائل نہیں ہوں لیکن جو لوگ معاشرے پر بوجھ اور دوسروں کی زندگیوں کے لیے خطرہ بن گئے ہوں، انہیں زندہ رہنے کا کوئی حق نہیں ہے۔" اول خان نے جذبات سے عاری لہجے میں کہا۔

"وہ مارا گیا تو اسے لوگ جلد ہی بھول جائیں گے۔ معذور بنا کی حالت میں زندہ رہ کر وہ عمر بھر دوسروں کے لیے عبرت کا سامان

پکارے گا۔ میرا خیال ہے کہ اس کا زخم بگاڑ کے اسے کہیں پھینک دیا جائے۔"

"تاکہ وہ زندگی بھر اپنے ہمدردوں کو ہمارے ظلم و ستم کی کہانیاں سناتا رہے۔" میں نے طنز سے کہا۔

"یہ بھی ایک نکتہ ہے۔" ریڑا فوراً ہی قائل ہو گئی "ہمیں اپنے تحفظ کا بھی خیال رکھنا چاہیے۔"

تھوڑی ہی دیر میں ہم شاہراہ فیصل سے داہنی طرف کے سروس روڈ پر اتر کر بلدیہ کے نمبر ایک مکان کی طرف جا رہے تھے۔ اس پتلی سی سڑک پر دو طرفہ ٹریفک اور بے تکی پارکنگ کی وجہ سے چھوٹے سے حصے میں ہماری رفتار بہت کم رہی۔ اس بکھیڑے سے نکلتے ہی ہم اپنی منزل پر پہنچ گئے۔

اول خان کے ترکی اس کی گاڑی ہی کو نہیں گاڑی کے انجن کی آواز کو بھی اچھی طرح پہچانتے تھے۔ گاڑی پہنچنے سے پہلے پھاٹک کھول دیا گیا تھا۔ اول خان اپنی جیپ کو پارکنگ کے لیے مکان کے بغلی راستے پہ دور تک لیتا چلا گیا۔

"سر! قیدی بہت گھبرایا ہوا ہے۔" جیپ سے اترتے ہی دوسرے ترکی نے ایک ادب سے نمودار ہو کر اول خان کو رپورٹ دی۔

"ہم نے خود اور کاٹ پیٹ کے آلے جمع کر کے اس کا برا حال بستر اس کیا ہوا ہے۔"

"شاباش!" اول خان نے اس کی پیٹھ پر تھپکی دے کر کہا اور ہم تینوں عمارت کی طرف بڑھ گئے۔

ساکا ہمارا بے ضرر قیدی تھا اس لیے تیسرا ترکی ہمیں تہ خانے کی سیڑھیوں پر ملا اور اول خان نے اسے وہیں سے تازہ ہوا کھانے کے لیے باہر بھیج دیا۔ تہ خانے میں سے ساکا کی ہلکی ہلکی کرب ناک آوازیں آ رہی تھیں۔

وہ اسی بستر پر چت پڑا ہوا تھا جس پر پہلے حیات طرار و نجر تکی والے کچھ وقت گزارا تھا۔ ہم نے ان دونوں قیدیوں کو زندہ رخصت کیا تھا مگر ان کا انجام بخیر نہیں ہو سکا۔ حیات طرار راس المیڈا کے عتاب کا نشانہ بن کر زبردستی امریکا بھیج دیا گیا تھا اور نجی مرار کو راس المیڈا کے ترکیوں نے گولیوں سے اڑا دیا۔

قدموں کی چاپ پر ساکا نے اپنی گردن کو خفیف سا گھما کر ہمیں دیکھنے کی کوشش کی تھی مگر ناکام رہا۔ شاید گردن کو زیادہ گھمانا اس کے بس سے باہر تھا کیوں کہ ریڑھ کی ہڈی میں نیچے سے اوپر تک اسے بہت مضبوطی کے ساتھ ایک دوسرے میں بھینچے ہوئے مہروں کا ہر ایک مہرے کی جنبش پوری ہڈی پر اثر انداز ہوتی ہے۔

"کون ہے؟" وہ ہمارے قریب پہنچنے کا انتظار کیے بغیر ہذیانی آواز میں تقریباً چیخ پڑا۔

"ترکی کے سوا اور کون ہو سکتا ہے؟" میں نے پیش قدمی جاری رکھتے ہوئے کہا۔

"تم ـــ تم کیوں میری جان کا روگ بن گئے ہو؟" ڈاکٹر جابر

ہوئے پر وہ رو دینے والی آواز میں بولا "تم چلے جاؤ۔ تمہیں مجھ سے کوئی شکایت نہیں ہوگی۔ میں عمر بھر تمہارا راستہ نہیں کاٹوں گا۔"

تشنج کی ضربات سے اس کا چہرہ بگڑا ہوا تھا۔

"میں تمہارے سامنے ہوں۔ مجھے پکڑو اور راس المیڈا کے پاس جاؤ۔" میں نے اس کے سامنے پہلی بار راس المیڈا کا نام لے کر سفاکانہ لہجے میں کہا "میں تمہاری لاٹری ہوں۔ دولت، طاقت اور اقتدار کی لاٹری۔ وہ یہودی دہشت گرد جو آج دو طلائی سکوں پر نقرئی آنکھیں لیے پھرتا ہے، اسی سے مدد مانگو ـــ وہ تمہیں لکھ پتی بنانے والا ہے۔ میں صبح بھی نہتا تھا اور اس وقت بھی خالی ہاتھ یہاں آیا ہوں۔ ہو سکے تو میرا کچھ بگاڑ لو۔"

اس کی آنکھیں خوف سے پھیل گئیں۔ وہ مجھ سے نظریں چرا کر چھت کے آہنی کنڈے سے جھولتی ہوئی بجلی کی ڈوری کو دیکھنے لگا پھر بولا "مجھے معاف کر دو ـــ خدا کے لیے مجھے معاف کر دو! صبح میں نے تم پر دو گولیاں چلائی تھیں، قدرت نے مجھے فوری سزا دے دی ہے۔"

"قدرت کا نام مت لو!" میں نے اس کی بات کاٹ کر درشت لہجے میں کہا "تمہیں یہ سزا مجھ بیا نے دی ہے۔ میرا حساب باقی ہے۔"

اول خان میز پر سے ریڑھی دھار والا خنجر لے کر اس پر انگلیاں پھیر رہا تھا۔ ریڑا ابتدا سے تحیر زدہ نظروں سے ساکا کے ہلتے ہوئے کانوں کو گھورے جا رہی تھی۔ لبوں کی جنبش کے ساتھ اس کے کان اوپر نیچے ہل رہے تھے۔

"تمہاری بچت کی صرف ایک ہی صورت ہے۔" اول خان اپنا دائیں جوتا بستر پر رکھ کر ساکا پر جھک گیا۔ اس نے خنجر کی نوک ساکا کے نرخرے پر ٹکا دی تھی اور کہہ رہا تھا "اپنے سپر اژی مین کا پتا بتا دو۔ راس المیڈا مل جائے گا تو تمہاری جان چھوٹ جائے گی ورنہ سب سے پہلے تمہارے ہلتے ہوئے کان کاٹ ڈالے جائیں گے پھر باری باری دوسرے اعضا الگ کر کے چیل کوؤں کو ڈالے جاتے رہیں گے۔ تمہارے پاس کوئی دوسرا راستہ نہیں ہے۔"

وہ کچھ نہیں بولا۔ بستر پر پڑا گہرے گہرے سانس لیتا رہا۔ اس نے اپنی آنکھیں موند لی تھیں۔ اس کے مرجھائے ہوئے بند پپوٹوں کے نیچے پتلیوں کی حرکت صاف نظر آ رہی تھی۔ وہ یقیناً کسی گہری سوچ میں تھا۔

چند سیکنڈ یوں ہی گزر گئے۔ اس کی حالت میں کوئی تبدیلی رونما نہ ہوئی تو اول خان نے اپنے ہاتھ سے اس کے بال جکڑ کر اس کی گردن کو کئی جھٹکے دیے۔ اس کی چیخیں نکل گئیں۔

اس کی آنکھیں کھل کر پھیل گئی تھیں، چہرہ تاریک ہو کر پسینوں میں نہا گیا تھا۔

"م ـــ میں نہیں جانتا ـــ میں کسی راس المیڈا کو نہیں جانتا۔" وہ ہانپتے ہوئے رک رک کر بولا۔

اس کے جھوٹ پر میرا ذہن کھول اٹھا اور میں نے سرہانے

جا کر اُس کے جبڑے پر ایک مکا جڑ دیا۔

دانت ٹوٹنے کی آوازوں کے ساتھ ہی اس کے دہانے کے ایک گوشے سے خون بہہ نکلا پھر اس نے گردن ہلائے بغیر ٹوٹے ہوئے دانت اپنے سینے پر تھوکنے شروع کر دیے۔ میرا مکا کھانے پر اس کے حلق سے غیر ارادی غراہٹ ضرور نکلی تھی مگر وہ چیخا نہیں تھا۔ اسے اصل تکلیف ایسی جنبشوں سے ہو رہی تھی جن سے ریڑھ کی ہڈی پر زور پڑتا ہو۔

"اسے چھت سے الٹا لٹکانے کا بندوبست کرو۔" میں نے اول خان سے کہا "اور لٹکا کر اسے اس وقت تک جھلاتے رہو جب تک یہ زبان نہ اگل دے۔ آج میں اس کی ریڑھ کی ہڈی کا ایک ایک مہرہ توڑ دوں گا۔"

"ٹھہرو!" اچانک ویرا سرد آواز میں بولی اور میں چونک کر اسے گھورنے لگا۔

"تشدد سے پہلے مجھے اس سے بات کرنے دو۔" وہ کہہ رہی تھی "ہو سکتا ہے کہ یہ میری بات سمجھ سکے۔"

ساکا نے اپنی آنکھوں کی پتلیاں گھما کر خاموشی سے ویرا کی طرف دیکھا اور پھر دیکھتا ہی رہا۔

میں اول خان کا ہاتھ تھام کر چند قدم پیچھے سرک گیا تاکہ ساکا ہمیں نہ دیکھ سکے۔

"راس المینڈا کو تم کتنے عرصے سے جانتے ہو؟" چند لمحوں بعد ویرا نے پوچھا۔

"تین چار مہینے سے!" ساکا کسی سحرزدہ معمول کی طرح میکانکی انداز میں بول پڑا۔ اس کی وہ تبدیلی میرے لیے حیران کن تھی۔ ویرا نے اس کے ساتھ نرمی برتنے کا جو نفسیاتی فیصلہ کیا تھا وہ کامیاب رہا تھا۔

"اور میں اسے برسوں سے جانتی ہوں...... اگر تم بھی نی میں رہے ہو تو تم نے میرا نام ضرور سنا ہوگا۔ میں ویرا ہوں اور بلیک کوئن کہلاتی تھی۔ تمہیں میری بات کا اعتبار کرنا چاہیے کہ راس المینڈا بہت خود غرض اور موذی ہے۔"

"تت...... تو...... تم ویرا ہو!" وہ ہکلایا۔ اذیت سے اس کی آواز کے جذباتی نشیب و فراز معدوم ہو چکے تھے لیکن میں نے اندازہ لگایا کہ ویرا کے بارے میں جان کر اسے حیرت ہوئی تھی۔

"سندھی مسلم ہاؤسنگ سوسائٹی کے مکان میں شاید امدان تمہارے سامنے مارا گیا تھا۔ وہ برسوں سے راس المینڈا کا چہیتا تھا۔ وہ ہر ایک کے ساتھ یہی کرتا ہے۔ بڑے بڑے لالچ دے کر اپنے کام لیتا ہے اور افادیت ختم ہوتے ہی مار دیتا ہے۔ سلو وڈالی نے کا وعدہ کر کے وہ تمہارے ساتھ بھی کھیل کھیل رہا ہے کیوں کہ اسے ڈونی کی ضرورت ہے۔"

"امدان نے نشے میں اسے یا شیزو کہا تھا۔" ساکا نے لرزتی ہوئی آواز میں کہا "یہ بدترین غلطی تھی اس کی۔ میں اس کے لیے کچھ اور ہی کر رہا ہوں۔ ڈونی کی بات بعد میں آئی ہے۔"

"یہ اس کی مکاری ہے۔ مجھے معلوم ہے کہ ہیروئن کی خریداری اور اسمگلنگ کے لیے وہ تم سے مل بیٹھا تھا۔ یہ تمہیں پھانسنے کا ایک بہانہ تھا۔ مجھے یہ بھی معلوم ہے کہ ہماری کالونی کا نجیب خان تمہارے لیے کبوتر تلاش کرتا ہے اور تم اس بڑا روپے معاوضے اور مفت کی سیر کے بہانے سے نوجوان لڑکوں کے ذریعے ہیروئن باہر اسمگل کر رہے ہو۔"

"تم بہت کچھ جانتی ہو۔ میرا اور اس کا اصل معاہدہ کیا ہے۔" وہ ویرا کے سامنے بالکل موم ہو کر رہ گیا تھا۔

"میں ڈونی سے بہت زیادہ باخبر ہوں۔ تمہیں راس المینڈا کے انتقام سے دہشت زدہ ہونے کی ضرورت نہیں۔ وہ بھی لانجیز کو قتل کر کے ایک سازش سے میرا قاتل بن رہا ہے۔ اسے مارنے کی توجیہ اس کی جگہ لے لوں گی۔ میرا وعدہ ہے کہ وہ دن آیا تو تم مکمل جیز پر بھی میرے قریبی ساتھیوں میں شامل ہو گے۔"

"اسے...... اسے مارنا اتنا آسان نہیں ہے۔" وہ اپنے دہانے میں جمع ہو جانے والا خون تھوک کر بولا۔

"تم صرف اس کا پتا بتا دو۔ کل کا سورج نکلنے سے پہلے اس کی لاش تمہارے سامنے ہوگی۔ تم عورت کے انتقام سے واقف نہیں ہو۔ وہ زندگی پر ازلی ہے تو سب کو پیچھے چھوڑ دیتی ہے۔ میرے وجود میں اپنے باپ کے خون کا انتقام ایک الاؤ بن کر دہک رہا ہے۔ اسے سرد کیے بغیر مجھے چین نہیں مل سکے گا۔"

"ملر یہ کہاں ہے؟" وہ ویرا سے اچانک ہی ایک غیر متعلق سوال کر بیٹھا "وہ اسپتال میں بھی نہیں آئی تھی۔"

"تم نے اسے لاکھ بار بہانا چاہا لیکن اندر سے وہ جسم فروش ہے۔ تمہیں اسپتال بھیجنے کے بعد گرفتاری کے ڈر سے اپنے پرانے محلے میں جا چھپی ہے۔ بازاری عورت کبھی کسی کی نہیں ہوتی۔ یہ اسپرنگ بن کر اسے اپنی طرف کھینچتا ہے۔ اسپرنگ کمزور پڑتے ہی وہ اپنی اصل کی طرف لوٹ جاتی ہے۔ وہ تمہاری خدمت کیوں کرے؟ تم معذور ہو گئے یا مر گئے تو اس کا کیا بنے گا؟ اس کی تو ابھی پوری زندگی پڑی ہوئی ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم رچھپا سے بھی مل چکی ہو۔" اس بار اس نے بھی ملر یہ کو رچھپا کہا تھا۔

"اسی نے بتایا تھا کہ ایمبولینس تمہیں سول اسپتال لے گئی ہے۔" ویرا نے سنجیدگی سے کہا پھر اپنے موضوع کی طرف لوٹتے ہوئے بولی "تم نے ابھی تک راس المینڈا کا پتا نہیں بتایا۔"

"مجھے اس کا پتا نہیں معلوم۔" اس کی آواز یک بہ یک کمزور پڑ گئی۔

"کوئی فون نمبر، کوئی نشان، تمہیں کچھ نہ کچھ تو معلوم ہی ہوگا۔ تم اس سے رابطہ کیسے کر سکتے ہو؟"

"سچ سچ بتاؤ کہ تم نے ڈونی کو میرے اوپر تشدد کرنے سے کیوں روکا ہے؟" یہ کہتے ہوئے اس نے اپنی گردن ویرا کی طرف موڑنے کی غیر ارادی کوشش کی اور اس کی بے ساختہ چیخ نکل گئی۔

"تمہاری حالت پہلے ہی خراب ہے۔ مرتے ہوئے کو مارنا مردانگی نہیں ہوتی۔"

"ہم...... میں تمہیں کیسا لگ رہا ہوں؟" سخت اذیت کے باوجود اس کے ذہن کی کوئی رگ پھڑک چکی تھی۔

"زرا نرمے اور قابل رحم!" ویرا نے انجان بن کر معصومانہ سادگی سے کہا "تمہارا چہرہ بہت بگڑا ہوا ہے۔"

"زیبی اور اس کا ساتھی کہاں ہے؟" ساکا کو ایک دم ہم دونوں کا دھیان آگیا۔

ہم پہلے ہی اس کی نگاہوں کی رسائی سے دور تھے۔ ویرا نے اطمینان سے کہا "شاید وہ میری مداخلت پر ناراض ہو کر باہر چلے گئے ہیں۔ تم کو ان کی فکر کیوں ہو رہی ہے؟"

میری اور اول خان کی نگاہیں چار ہوئیں اور پھر جھک گئیں۔

ہم دونوں ہی ویرا اور ساکا کی گفتگو کے متعلق خیز پیچ و خم پر حیران رہ گئے تھے۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ ساکا جیسی اذیت ناک تکلیف میں مبتلا کوئی تڑپتا ہوا شخص اپنی تکلیف کو بھول کر یوں زندگی کے جمالیاتی پہلوؤں کے بارے میں بھی سوچ سکتا تھا مگر مثال میرے سامنے موجود تھی۔ سچ ہی ہے کہ انسان روئے زمین کی ایسی پیچیدہ ترین مخلوق ہے جو کسی بھی وقت کوئی روپ دھار سکتی ہے۔

"ان کے قدموں کی آواز نہیں آئی۔ وہ کب باہر چلے گئے؟" ساکا پوچھ رہا تھا۔ اس کے سوال سے عیاں تھا کہ بدترین اذیت میں مبتلا ہونے کے باوجود وہ اپنے گرد و پیش سے غافل نہیں تھا۔

"وہ ٹہلتے ہوئے اسی وقت چلے گئے تھے۔ تم نے باتوں میں دھیان نہیں دیا ہوگا۔" ویرا کی آواز میں لحہ بہ لحہ نرمی اور لوچ پیدا ہوتا جا رہا تھا "سیڑھیاں چڑھنے کے مقابلے میں ویسے بھی اترتے ہوئے زیادہ شور ہوتا ہے۔ تم نے ہمارے آنے کی آوازیں سن لیں لیکن ان کے جانے کی ہلکی آوازیں اسی لیے فراموش کر بیٹھے۔"

اس کے ہونٹوں سے ایک بے ساختہ کراہ نکلی پھر وہ بولا "تم بہت اچھی ہو۔ مجھے اچھی لگ رہی ہو۔ حسن بچپن ہی سے میری کمزوری رہا ہے۔ حسن کو جہاں بھی دیکھوں، اپنانے کے لیے تڑپ اٹھتا ہوں۔ جھمیا ہی کو لے لو۔ وہ بہت حسین ہے۔ بازار میں رہتی تھی لیکن پھول کیچڑ میں ہو یا کسی خوب صورت گلے میں نظر آتا ہے تو پھول ہی رہتا ہے۔ میں نے جھمیا کو خاک سے اٹھا کر تخت پر بٹھا دیا لیکن تم ٹھیک ہی کہتی ہو۔ میری کوششیں جھمیا کو ملکہ نہیں بنا سکیں۔ مجھ پر برا وقت آتے ہی وہ مجھے چھوڑ کر اپنی جان بچانے کی فکر میں پڑ گئی۔ اسے یہ بھی یاد نہیں رہا کہ میں نے اپنے دشمن کو زیر ہی کر لیا تھا اور اس نے میری پشت پر گولی چلا کر مجھے اس حال کو پہنچا دیا ہے۔ زیبی کو نیچا دکھانے والا اس وقت جھمیا کے ہاتھوں مفلوج ہو کر اپنے بستر کا قیدی بن چکا ہے۔"

"تم بہت بول رہے ہو۔ کام کی چند باتیں بتا کر سونے کی کوشش کرو۔ میں زیبی رقیبو کو اپنے ساتھ لے کر واپس چلی جاؤں

گی اور کسی قابل سرجن سے تمہارے آپریشن کی بات کروں گی۔" ویرا کی آواز کی نرمی لگاوٹ میں بدل گئی تھی۔

"تم بہت اچھی ہو۔" مقابل فقرہ نہ سمجھنے پر اس سے ادھوری بات دہرائی "تم سے باتیں کرتے رہنے کو دل چاہ رہا ہے...... کاش ہم ایک دوسرے کے دشمن نہ ہوتے تو دوستی ہو سکتی۔"

"ہم میں کوئی دشمنی نہیں ہے۔" ویرا نے تیوری سے کہا "تمہاری دشمنی تم سے نہیں، راس البلزا سے ہے۔ میں اس سے انتقام لے لوں اور تم صحت یاب ہو جاؤ تو ہمارے درمیان دوستی بھی ہو سکتی ہے۔"

ساکا کے خون آلود اور متورم ہونٹ قدرے پھیلتے ہوئے نظر آئے۔ شاید وہ ویرا کے حوصلہ افزا جواب پر خوش ہو کر مسکرایا تھا۔ اس نے کہا "اور زیبی؟ وہ تو میرے خون کا پیاسا ہو رہا ہے۔"

"وہ جنگلی اور تیز مزاج کا مالک ہے۔ وہ تم سے راس البلزا کا میرے لیے ہی پوچھ رہا تھا۔ تمہارے انکار پر اسے غصہ آگیا...... وہ میرے لیے کام کرتا ہے۔ تم نے دیکھا تھا کہ میرے ڈانٹتے ہی وہ دم دبا کر پیچھے ہٹ گیا تھا۔ میری مرضی کے خلاف وہ تم کو کچھ بھی نہیں کہے گا۔"

"راس البلزا کہتا ہے کہ تم دونوں دوست ...... ایک دوسرے سے ملے ہوئے ہو۔"

"حقیقت میں نے تمہیں بتا دی۔ دوستی اور ملازمت میں بہت فرق ہوتا ہے۔ راس البلزا اس فرق کو نہیں سمجھتا تو مجھے اس کی پروا نہیں ہے۔ میں اپنی مرضی کی مالک ہوں۔"

"تو یہ غلط ہے کہ تم زیبی سے محبت کرتی ہو؟" ساکا نے ویرا کی دکھتی رگ چھیڑ دی۔

"غلط ہی نہیں، یہ بکواس ہے۔" ویرا بگڑ کر بولی "ملازمت کون سی عورت محبت کر سکتی ہے اور پھر زیبی شادی شدہ ہے۔ وہ مجھے اپنا کھلونا بنا سکتا ہے، تحفظ کا سایہ فراہم نہیں کر سکتا۔"

"کاش "تمہاری کہی ہوئی باتیں درست ہوں۔" اس کی آواز میں حسرت سمٹ آئی "میں کتنا خوش نصیب ہوں کہ ایک کاری... کھانے کے بعد بھی تم سے باتیں کر رہا ہوں۔ یہ باتیں میرے دل میں سکون کی لہریں دوڑا رہی ہیں۔"

"تم مسلسل بولے جا رہے ہو۔" ویرا نے اپنائیت سے اسے ڈانٹا "یہ باتیں بعد میں بھی ہو سکتی ہیں۔"

"ہماری دوستی میں ذرا سی بے تکلفی تو ہو سکتی ہے نا؟" اس نے پوچھا۔ وہ آہستہ آہستہ ذہنی رفت کر رہا تھا۔

"دوستی کا مفہوم بہت وسیع ہوتا ہے۔ سب کچھ ہو سکتا ہے لیکن تمہارے صحت مند ہونے کے بعد۔ ایمان داری کی بات یہ ہے کہ میں ایک مفلوج بوڑھے فرینڈ کا تصور بھی نہیں کر سکتی۔ مجھے خود بھانت بھانت کے مردوں سے دوستی کر کے عجیب سا فخر محسوس ہوتی ہے۔"

کر دراٹی بول کر تم نے مجھے اپنی سچائی کا یقین دلا دیا۔
پرور دست ہوتا ہے۔ عورت شاید مظلوم شوہر تک کو زیادہ
برداشت نہیں کر سکتی۔ تمہاری دوستی کی آرزو مجھے بہت
مند کردے گی۔"
تمہاری صحت مندی کے ساتھ راس الحیزا پر میری فتح بھی
ضروری ہے۔"
تمہارا کام ہے۔ میں تمہیں اس کی کمین گاہ کا پتا تو نہیں
سکتی اس کا فون نمبر مجھے یاد ہے' وہ دے دوں گا۔ یہ صرف
نرمی اور محبت کا جواب ہے۔ زینی میرے بدن کا ریشہ ریشہ
بکھیر ڈالتا تو مجھ سے یہ نمبر نہیں اگلوا سکتا تھا۔ دشمن کے
سامنے ٹوٹ سکتی ہے' جھک نہیں سکتی۔"
تم مجھے باتوں میں الجھائے چلے جا رہے ہو۔" زرد نے اس کا
پھیلا ہوا ہاتھ تھام کر شکوہ کیا۔
ساکا نے زردا کا نرم ہاتھ اپنی ہتھیلی میں لیا اور پھر آہستہ آہستہ
دبا دیا۔
میں نے وہ نمبر سگریٹ کے پیکٹ پر لکھ لیا۔ وہ اسی علاقے کا
نمبر معلوم ہوتا تھا۔
"یہ جان کا فون نمبر ہے۔" وہ کہہ رہا تھا "میرا کوڈ سن کر وہ
راس الحیزا کو فون پر بلا دیتا ہے۔"
"اور تمہارا کوڈ کیا ہے؟" زردا نے اٹھلا کر پوچھا۔ اس کا ہاتھ
ساکا کے ہاتھ میں تھا۔
"وہ میرے ساتھ قبر میں جائے گا۔ زینی جوش میں میرا کوڈ
بول کر بیٹھا تو راس الحیزا سمجھ جائے گا کہ اس کا فون نمبر میں
نے بتا دیا ہے۔ تمہیں اس کو فون کرنے کی ضرورت ہی کیا ہے
وہ چوکنا ہو جائے گا۔ فون نمبر سے پتا معلوم کرو اور وہاں پہنچ
جاؤ۔"
"ذرا میرا ہاتھ چھوڑو تاکہ میں نمبر کہیں لکھ لوں۔" زردا نے
کہا "نمبر مجھے زبانی یاد نہیں رہتے۔"
"لکھ لیا۔ زردا کی بدیر تو یہاں بیٹھ جاؤ۔ تمہاری موجودگی سے
راحت مل رہی ہے۔"
میں نے اول خان کو ہاتھ سے اشارہ کیا اور ہم دونوں پنجوں
کے بل چلتے ہوئے زینوں کی طرف بڑھ گئے۔
"ہاتھ چھوڑو۔ میں ابھی جاؤں گی۔ میں نے زرد کی زبانی کی
آواز سنی "زخم میں درد کی ٹیسیں اٹھنے لگیں گی۔" میرے کان میں
یہ الفاظ آئے۔ وہ آخر تک اپنی اداکاری برقرار رکھنے کی
کوشش کر رہی تھی۔
"تم لیٹے رہو۔ میں اوپر ہاتھ منہ دھو کر آتی ہوں۔" چند
لمحوں بعد زردا کی آواز دوبارہ سنائی دی۔ شاید ساکا نے اس کا ہاتھ
چھوڑ دیا۔ تہ خانے میں تیز تیز قدموں کی چاپ گونجنے لگی۔
وہ ہمارے پیچھے پیچھے ہی اوپری منزل پر پہنچی تھی۔ اس کا چہرہ
تمتما رہا تھا۔

"شاباش!" اول خان نے اس کا بازو تھام کر بے ساختہ
ستائشی لہجے میں کہا "آج تم نے برجستہ فیصلہ کر کے پوری بازی جیت
لی ہے۔ تمہیں اس پر تشدد بند کرانے کا خیال کیسے آیا تھا؟"
"میں نے جب سے اس کے بارے میں سنا تھا' مسلسل سوچ
رہی تھی۔" زردا ہمارے ساتھ نکاسی کے راستے کی طرف بڑھتے
ہوئے بتانے لگی "ایک خوب صورت طوائف زاری کو زندگی کی
چوٹ پر اپنے گھر میں رکھ لینے والے کے بارے میں بہت آسانی سے
یہ سمجھا جا سکتا ہے کہ وہ اپنی فطرت کے اعتبار سے جابر تو نہیں
حسن پرست ضرور ہو گا اور کسی کی پروا کیے بغیر اپنی من مانی کرنے کا
عادی بھی ہو گا۔ ایسے فیصلے ضدی لوگ ہی کرتے ہیں۔ عام طور پر تو
دوسروں کے ردعمل کے بارے میں سوچ سوچ کر ہی ادھ موا ہو جاتا
ہے۔"
"مان لیا کہ تم انسانی فطرت پر بہت بڑی ریسرچ اسکالر ہو۔"
اس کے خاموش ہونے پر میں نے کہا "لیکن یہ تو بتاؤ کہ تم نے اپنے
اس تجربے کو کس بنا پر آزمانے کا فیصلہ کیا تھا۔"
"ہم پہنچے تو وہ سخت اذیت میں تھا۔ اس کے باوجود اس نے
نظریں بھر کر میری طرف دیکھا تھا۔ ایسی خستہ حالت میں بھی اس کی
حسن پرستی برقرار تھی۔ جب اس نے تم دونوں کے تشدد کے جواب
میں بے لچک انکار کا رویہ اختیار کیا تو میں نے اپنی ترکیب آزمانے کا
فیصلہ کر لیا۔ غنیمت ہوا کہ تم نے مجھ پر کوئی جرح کیے بغیر میری بات
مان لی' اس طرح آخر میں اسے اپنی کی باتوں کا یقین دلانے میں
کامیاب ہو گئی۔"
"تم نے سلطان شاہ کی لائی ہوئی اطلاعات کو بھی استعمال کر
ڈالا" اول خان نے کہا۔
"یہ ضروری تھا۔ میں اپنے اجنبی کو کرید کرید کر ہر وہ نکتہ
استعمال کر رہی تھی جو اسے متاثر کر سکتا تھا۔ ان تمام چھوٹی چھوٹی
باتوں نے مل کر اس کے دماغ پر میری ذات کا ایسا سحر طاری کر دیا کہ
وہ کچھ سوچے سمجھے بغیر میرے جال میں الجھتا چلا گیا۔" زردا اپنی اس
کامیابی پر بجا طور پر بہت نازاں تھی۔
برآمدے سے نیچے اتر کر ہم تینوں رک گئے۔ اول خان کے
تینوں آدمیوں کا دور دور تک کہیں پتا نہیں تھا۔ مجھے اندازہ تھا کہ وہ
تینوں کہیں نہ کہیں چھپے ہوئے ہوں گے اور ضرورت پڑنے پر
جادوئی چراغ کے جن کی طرح اچانک آموجود ہوں گے۔
"اس کے مستقبل کے بارے میں کیا سوچا ہے تم نے؟" زردا
نے دھیمے سے پوچھا۔
"وہ تمہارے ساتھ منصوبے بنا رہا تھا۔ ہم کیا سوچ سکتے
ہیں۔" میں نے کہا۔
"تم نے کسی اور کے سامنے ان باتوں کو دہرایا تو مجھ سے برا
کوئی نہیں ہو گا۔" وہ تیزی سے بولی۔
"دہرانے والا بھی کوئی نہیں ہے۔" میں نے ہنس کر کہا "اس
وقت یہاں کوئی اور نہیں ہے۔ یہاں ہم اس دلچسپ واقعے پر

آزادی سے بات چیت کر سکتے ہیں۔ ہمارا یہ حق تو برقرار رہنا ہی چاہیے۔"

"وہ کتنا ہی برا کیوں نہ ہو لیکن اب تھوڑی سی ہمدردی اور رحم کا مستحق ہو گیا ہے۔" ویرا بولی۔

"چاہو تو اسے دوبارہ سول اسپتال بھجوائے دیتے ہیں۔" اول خان نے بے پروائی سے کہا "ہو سکتا ہے کہ وہاں آپریشن کے بعد اسے اپنی معذوری سے ہمیشہ کے لیے نجات مل جائے۔"

"میں فیصلہ بدلنے کی بات نہیں کر رہی۔" وہ برا سا منہ بنا کے بولی "ہمارا مسئلہ فیصلے کے نفاذ کے طریقے کا ہے۔"

"کھل کر کہو تم کیا کہنا چاہ رہی ہو۔" میں نے چہرے پر ناگواری کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا۔

"اس جیسا ذلیل پست کسی دردناک موت کا حقدار نہیں ہے۔ اس کی موت ایسی سہل ہونی چاہیے کہ اسے خود بھی اپنی موت کا اندازہ نہ ہو سکے۔ اس نے مرنے سے پہلے ہی کافی اذیت جھیل لی ہے۔"

"آخر اسے مارنا کیا ضروری ہے؟" اول خان کے اس سوال نے مجھے حیران کر دیا۔

"ابھی تک اس کا کوئی بڑا جرم ہمارے سامنے نہیں آیا۔" ہمیں خاموش پا کر اول خان خود ہی بولنے لگا "وہ ہیروئن کا اسمگلر ہے اور اسی سلسلے میں راس المیڈا سے اس کا گٹھ جوڑ ہوا تھا۔ تی والوں نے امریکن سرمائے کے بل پر جس بے رحمی سے ہیروئن کو اس ملک میں فروغ دیا ہے اس کے بعد میں خود یہ چاہتا ہوں کہ اب یہاں کی ساری ہیروئن سمیٹ کر یورپ اور امریکا میں پھیلا دی جائے۔ ساکا یہی کر رہا تھا۔ ساروں کا قاتل وہ نہیں ہے۔ اس کا بس ایک قصور ہے کہ اس نے ژیلی پر ہاتھ ڈالنے کی کوشش کی ہے۔"

"اس کا ذکر مت کرو۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا "وہ کوئی جرم نہیں تھا۔ رقم یا سلور آئی کے لالچ میں کوئی بھی میرے مقابلے میں آ سکتا تھا۔ اس نے مجھ پر دو ناکام فائر کیے۔ اسے اس جسارت کی بہت ہلکی سزا مل چکی ہے۔ اگر تم اسے زندہ چھوڑنا ہی چاہتے ہو تو مجھے کوئی اعتراض نہیں ہے۔"

"پھر پہلے اسے مارنے کا فیصلہ کیوں کیا گیا تھا؟" ویرا نے تیزی سے سوال کیا۔

"اس وقت اس کی نرم دلی اور حسن پرستی کا علم نہیں تھا۔" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا "تمہاری نظروں میں راس المیڈا کا ہر ساتھی موت کا حقدار ہے۔ اس پر بھی کئی فارمولا لگایا گیا تھا لیکن اول خان کی دلیل بہت وزنی ہے۔ وہ راس المیڈا کا ساتھ ضرور دے رہا تھا مگر پاکستان میں ہیروئن کے ذخائر کم کر رہا تھا۔ یہ ایک اچھا کام ہے۔ کسی کو مارنے کے لیے مضبوط جواز ہونا بہت ضروری ہے۔"

"پہلا فیصلہ برقرار رہنا چاہیے۔" ویرا نے احتجاج کیا "اسے زندہ چھوڑا گیا تو وہ میرا اور ژیلی کا بدترین دشمن ثابت ہو گا اور سمجھ لے گا کہ میں نے اسے بے وقوف بنا کر راس المیڈا کا فون نمبر معلوم کیا تھا۔"

"اسے اسی وقت مارا یا زندہ نہیں چھوڑا جا رہا ہے۔ یہ فیصلہ بعد میں بھی ہو سکتا ہے۔ فی الحال ہمیں یہاں سے واپس چلنا ہے۔ ایک غیر آباد مکان میں اپنے لوگوں کی موجودگی پولیس کو شکوک و شبہات میں مبتلا کر دے گی۔" اول خان یہ کہہ کر گاڑی کی طرف ہو لیا۔

گاڑی کے قریب پہنچتے ہی اس کا ایک آدمی ہاتھ باندھ کر کھڑا ہو گیا۔ اول خان نے اسے ہدایات دیں کہ قیدی کو زیادہ تڑپنے نہ دیا جائے مناسب دیکھ بھال کی جانی چاہیے اور اس کے کسی سوال کا جواب نہ دیا جائے۔

ہم تینوں تیز رفتاری کے ساتھ واپسی کے سفر پر روانہ ہوئے۔ اس وقت اول خان کے سامنے راس المیڈا اہم ترین مسئلہ تھا اس لیے اس نے دفتر جانے کا ارادہ سرے سے ترک کر دیا۔

"شرط کا کیا رہا؟" گھر پہنچتے ہی سلطان شاہ نے سوال داغا۔ "فی الحال میں شرط ہار چکی ہوں۔" ویرا نے مسکراتے ہوئے کہا "اس کے کان واقعی انچوں کے حساب سے اوپر کھینچے گئے۔ اسے دیکھے بغیر یہ بات میری سمجھ میں آ ہی نہیں سکتی تھی۔"

"اور اصل کام کا کیا ہوا؟" ہم لوگوں کے بیٹھ جانے پر غزالہ نے پوچھا۔

ان دونوں کو یہ بتانے کی ضرورت ہی نہیں تھی کہ ویرا نے کس چال بازی سے ساکا کی زبان کھلوائی تھی۔ ان کے لیے اتنا کافی تھا کہ ہم راس المیڈا کا ایک نیا سراغ حاصل کرنے میں کامیاب ہو گئے تھے۔

اول خان ٹیلی فون کے محکمے میں جس آدمی سے کام لینا چاہتا تھا اپنے دفتر میں موجود نہیں تھا۔ اول خان اس کے لیے پیغام چھوڑ کر ہم چاروں کی گفتگو میں شریک ہو گیا۔

ویرا نے گھر پہنچتے ہی ساکا کو زندہ چھوڑنے یا ختم کرنے کا معاملہ پورے زور و شور سے چھیڑ دیا تھا۔

"سنو! ہم میں سے کوئی بھی ساکا کے ماضی سے بہتر طور پر واقف نہیں ہے۔" غزالہ نے سلطان شاہ کی بات کاٹ کر کہا "ساکا کا چچا جہانگیر زندہ ہے۔ وہ اس کے پچھلے گناہوں سے اچھی طرح باخبر ہو گا۔"

غزالہ کی تجویز بہت معقول تھی۔ میں نے فون پر اپنا جہانگیر کے گھر کا نمبر ملا لیا۔

"صبح سے بازار اور دکانوں کے چھ سات چکر لگ چکے ہیں۔" میری آواز سنتے ہی وہ غصے سے بولا "اول خان کے آدمیوں نے چند روز یہاں رہ کر ہماری عادتیں ایسی خراب کر دیں کہ گھر کا سارا انتظام بگڑ کر رہ گیا ہے۔ چائے بنانے کو چینی ختم ہو گئی ہے بنانے کو عورت موجود نہیں تھا۔"

"اپنی بدانتظامیاں اسی طرح بھگتتے رہو۔ ان دونوں کے

سے پہلے گھر کیسے چل رہا تھا؟" میں نے نہ سمجھنے والے لہجے میں سوال کیا۔

"میں خود یہی سوچ سوچ کر حیران ہو رہا ہوں۔۔۔ بھائی! ایک مہربانی کرو۔ جب تک کسی مناسب ملازم کا بندوبست نہیں ہوتا ان میں سے ایک کو میرے گھر بھیج دو ورنہ میری زندگی عذاب بن جائے گی۔"

"ناممکن۔" میں نے سختی سے کہا "اول خان نے ان دونوں کو کام سے لگا دیا ہے۔ انہیں وہاں سے نہیں ہٹایا جا سکتا۔ ویسے کل تمہارے گھر بہت لطف آیا۔ ہم سب کی طرف سے سلمیٰ کا شکریہ ادا کر دینا۔"

"تو کیا تم نے صرف شکریہ ادا کرنے کے لیے فون کیا تھا؟" اس کی تیز و تند آواز سنائی دی۔

"چاہو تو ساکا کے بارے میں کچھ بتا سکتے ہو۔ کل ہم نے اس کے ماضی کے بارے میں زیادہ باتیں نہیں کی تھیں۔" میں نے اس پر ساکا کی اہمیت واضح کیے بغیر سرسری لہجے میں کہا۔

"تمہیں معلوم ہے کہ ٹی میں کوئی شریف آدمی نہیں رہ سکتا تھا۔ ان دنوں وہ بھی دوسروں جیسا ہی تھا بلکہ لڑکیوں کے بارے میں ذرا دوسروں سے زیادہ بدنام تھا۔ جو لڑکی اسے پسند آجاتی تھی اسے حاصل کر کے رہتا تھا اور اب دیکھو کہ ایک بازاری عورت کو گھر میں لیے بیٹھا ہے۔"

"تو کیا شریف لڑکیوں کو اغوا بھی کیا کرتا تھا؟" میں نے اول خان کو آنکھ سے اشارہ کر کے پوچھا۔

"آئے دن ایسی خبریں سننے میں آتی ہی رہتی تھیں۔ مجھے بس ایک قصہ یاد ہے کہ اس کا ظلم سہنے والی ایک لڑکی نے اپنے گھر آتے ہی خودکشی کر لی تھی۔ مرنے والی کے چھوڑے ہوئے پرچے سے اس کے بھائی کو ساکا کی حرکت کا علم ہوا تو وہ جوش اور غیرت سے مغلوب ہو کر اس کے اڈے پر پہنچ گیا۔ ساکا نے اس کی اصلیت سے واقف ہوتے ہی اس کے سینے میں تین گولیاں اتار دی تھیں۔"

"وہ آزادی سے شہر میں دندناتا پھرتا رہا تھا؟" میں نے متحمل ہو کے پوچھا۔

"وہ ٹی کے لیے کام کرتا تھا۔ ہمارے آدمیوں پر کون ہاتھ ڈال سکتا تھا۔ پولیس والوں نے اسے نامعلوم قاتل کے کھاتے میں ڈال کر کیس داخل دفتر کر دی مگر برسوں بعد اب تم کیوں اس کے پیچھے پڑ گئے ہو؟ وہ پہلے بھی ٹی کا آدمی تھا۔ اگر اب پھر ان کے ہاتھوں بک گیا ہے تو کیا فرق پڑتا ہے؟ وہ اکیلا چنا کون سا بھاڑ پھوڑ لے گا؟"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ لعنت بھیجو اس پر۔" کام کی بات معلوم ہوتے ہی میں نے اپنا لب و لہجہ بدل لیا "شہر میں جانے ایسے کتنے ہمارے سے ہوں گے۔ میں کس کس کا پیچھا کروں گا؟"

"تم ہر معاملے میں یہی سوچ اپنا لو تو بڑے سکھی رہو گے۔ تمہاری شادی ہو چکی ہے۔ کل کلاں کو بال بچے بھی ہو جائیں گے۔ کیا اس وقت بھی اسی طرح بھاگتے رہو گے۔ کہیں تو یہ سلسلہ ختم ہونا چاہیے۔"

"تم بھی کبھی بہت کام کی باتیں کرنے لگتے ہو۔ موقع ملا تو کسی وقت بیٹھ کر اس موضوع پر باتیں کریں گے۔ میری طرف سے سلمیٰ کا شکریہ ضرور ادا کر دینا تاکہ آئندہ بھی تمہارا نمک کھانے کا موقع ملتا رہے۔"

"سلمیٰ آئی ہے، تم خود ہی اس سے بات کر لو۔" میں نے اس کی پوری بات سننے سے پہلے ہی بوکھلا کر ریسیور کریڈل پر رکھ دیا۔ اس سے بات شروع ہو جاتی تو میرے لیے دیر تک پیچھا چھڑانا مشکل ہو جاتا۔

"گھنٹی بجے تو تم اندر سے فون اٹھا لینا" میں نے فرزانہ سے کہا۔ "سلمیٰ مجھے پوچھے تو کہہ دینا کہ کافی دیر سے گھر سے نکلا ہوا ہوں۔ وہ بلاوجہ میرا دماغ چاٹ جائے گی۔"

فرزانہ کو ہدایت دے کر میں اول خان کی طرف متوجہ ہو گیا۔ "زیبا کا اصرار بجا ہے۔ ساکا کے خلاف مضبوط ترین فرد جرم مل گئی ہے۔ اسے کسی تکلف کے بغیر موت کے گھاٹ اتارا جا سکتا ہے۔"

"جہانگیر سے تمہاری گفتگو بہت مختصر رہی ہے۔ فرد جرم دہرا دو تو مجھے بھی تسلی ہو جائے گی۔" اول خان نے کہا۔

میں نے جہانگیر سے سنی ہوئی باتیں اختصار سے دہرا دیں۔ اول خان کا چہرہ لٹک گیا۔

"ایسے لوگ تحمل پرست نہیں، گھناؤنے ہوس پرست ہوتے ہیں۔ انہیں تو زمین پر ایک لمحے کے لیے بھی زندہ رہنے کا حق نہیں ملنا چاہیے۔" زیبا زہریلے لہجے میں بولی "میں حیران تھی کہ تم نے اچانک ہی اپنا ارادہ کیوں بدل دیا ہے۔ وہ زندہ رہ گیا تو ہماری زندگیاں عذاب بنا دے گا۔"

"بس!" اول خان نے اسے خاموش کر دیا "فیصلہ ہو گیا۔ اب اس بارے میں مزید کوئی بات نہیں ہو گی۔"

وہ معاملہ طے ہوتے ہی سب کا جوش و خروش ٹھنڈا پڑ گیا۔ پانچوں افراد یوں خاموش ہو گئے جیسے ایک دوسرے سے لڑنے کے بعد سستا رہے ہوں۔

خلاف توقع سلمیٰ کا فون نہیں آیا مگر ٹیلی فون کے محکمے سے اول خان کے شناسا کی کال آگئی۔

محکمے میں کمپیوٹر آجانے کے بعد بہت سے مسائل حل ہو چکے تھے۔ چند منٹ بعد ہی اول خان کو ساکا کے دیے ہوئے فون نمبر کے حوالے سے واس البیڈا کا پتا مل گیا۔

اس بار واس البیڈا نے کشمیر روڈ کے کسی مکان میں پناہ لی تھی۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے اسے پی ای سی ایچ ایس کا علاقہ پسند ہے اور وہ اسی کی حدود میں اپنے ٹھکانے بدلتا رہتا ہے۔

اس مکان پر حملے و قبضے کا کوئی پروگرام بنانے کے لیے وہاں کا

جائزہ لینا ضروری تھا۔ اس کام کے لیے اول خان مجھے بادو دا کو بھیجنے پر آمادہ نہیں تھا۔ اسے ڈر تھا کہ جس طرح میں نے ازبوڈٹ کے راستے میں اتفاقاً واس البیڈا کو سفر کرتے ہوئے دیکھ لیا تھا اسی طرح وہ بھی اتفاقاً ہمیں دیکھ سکتا تھا۔ ہم دونوں کے نام خارج ہونے کے بعد اول خان کا ساتھ دینے کے لیے صرف سلطان شاہ باقی رہ جاتا تھا۔

گھر سے نکلنے سے پہلے اول خان نے اپنے دفتر فون کیا تو پتا چلا کہ اس کی تلاش میں متعدد فون آتے رہے تھے لیکن اس کے دفتر والوں نے اس کی نقل و حرکت سے مکمل لاعلمی کا اظہار کر کے ہر شخص کو ٹال دیا تھا۔

"اخبارات نے سرکاری حلقوں میں ہلچل مچا دی ہے" فون بند کرنے کے بعد اول خان مزے لے لے کر ہمیں بتانے لگا "خبروں میں کہیں بھی وازنی آرک اور واس البیڈا میں مماثلت کا ذکر نہیں ہے لیکن بیشتر اعلیٰ سرکاری افسران نے تصویریں دیکھتے ہی پہچان لیا ہے کہ وہ وازنی آرک ہی ہے۔ صبح سے میری جان عذاب میں ہے۔ چند فون سننے کے بعد ہی میں نے مزید کالز سننے کا سلسلہ موقوف کر دیا۔ افسران ان خبروں کا ذریعہ جاننا چاہ رہے تھے۔"

"اخبارات پر تو اس بارے میں کافی دباؤ ہو گا؟" دردانے دھیرے سے پوچھا۔

"اخبارات کو پشت پناہی حاصل ہے۔ وہ ڈٹ کر اس دباؤ کا مقابلہ کر رہے ہوں گے" اول خان بولا۔

"اور میجر غوث کا کیا حال ہے؟" میں نے ہنس کر پوچھا۔

"وہ بھی دفتر سے بھاگا ہوا ہے۔ فرزام لاج کا معاملہ اسی کے حوالے کیا گیا تھا اس لیے اسے سب سے زیادہ باخبر تصور کیا جا رہا ہے۔ خبر بیشتر اخبارات میں ایک ساتھ آئی ہے اس وجہ سے یہ بات بھی کھل گئی ہے کہ وہ خبر کسی طاقتور ذریعے نے اخبارات تک پہنچائی ہے۔ ایک دو روز تک یہ ہنگامہ رہے گا پھر یہ بات دب جائے گی۔"

"امریکا کے سفارتی افسران کا کیا ردعمل ہے؟" میرے نزدیک وہ سوال سب سے اہم تھا۔

"عقل مندی کا تقاضا یہی ہے کہ وہ کوئی احتجاج کرنے کے بجائے خاموشی سے گردو بیٹھ جانے کا انتظار کریں۔ میں ان کی طرف سے بالکل بے خبر ہوں۔ انہوں نے کچھ لکھا بھی ہو گا تو ہمارے دفتر خارجہ کو لکھا ہو گا۔ ان لوگوں کا اپنا ہی طریقہ کار ہوتا ہے۔ مبتلا بیٹھے بغیر شکایت پر کوئی کارروائی ہونی مشکل ہے۔"

اس وقت تک فضا میں کافی اجالا باقی تھا۔ وہ دونوں وقت ضائع کیے بغیر اپنے مشن پر نکل گئے۔

"مجھے محسوس ہو رہا ہے کہ اب واس البیڈا کا آخری وقت آ چکا ہے" ان دونوں کے چلے جانے کے بعد دردانے گہری سنجیدگی سے کہا "اس وقت وہ ہر طرف سے دباؤ میں آیا ہوا ہے۔"

"ہر بار یہی محسوس ہوتا ہے مگر نتیجہ صفر رہتا ہے۔ دیکھیں اس بار کیا ہوتا ہے۔"

"اس مرتبہ بھی اول خان کی فورس کارروائی میں بھرپور حصہ لے گی؟" فرزانہ نے پوچھا۔

"ابھی تک ایسا کوئی پروگرام نہیں ہے" میں نے کہا "وہ دونوں جائزہ لے کر لوٹ آئیں تو کچھ طے کیا جائے گا لیکن یہ طے ہے کہ میں بھاری نفری استعمال کرنے کے حق میں نہیں ہوں۔"

"ایک بہت آسان سی تجویز میرے ذہن میں بھی کلبلا رہی ہے" دردانہ بولی۔

"کہہ ڈالو۔ اسی بہانے میں وقت آسانی سے گزر جائے گا" میں نے بے پروائی سے کہا۔

"ہم لوگ تین گاڑیوں میں اس مکان کی نگرانی کریں۔ پھر ایک مقررہ وقت پر تم اسے فون کر کے خوف زدہ کرو کہ اسے پکڑنے آ رہے ہیں۔ وہ بوکھلا کر گھر سے نکلے گا اور نگرانی کرنے والے اسے گھیر لیں گے۔"

"ترکیب اچھی ہے لیکن یہ واس البیڈا جیسے مجرم پر کام نہیں کرے گی۔"

"کیوں؟ اس میں ایسی کون سی خامی ہے؟" دردانہ کی تیوری پر بل پڑ گئے۔

"وہ فون کا مطلب سمجھ جائے گا اور گھر سے ہرگز باہر نہیں نکلے گا" میں نے کہا۔

"جب وہ بنیادی طور پر بزدل ہے تو اس دھمکی کے بعد گھر میں کیوں بیٹھا رہے گا۔"

"وہ تقی مراد کے گھر پر ہونے والے حملے میں اپنا ڈمی استعمال کر چکا ہے۔ وہ خود باہر آنے کے بجائے کسی اور کو باہر روانہ کرے گا" ہم اس کا پیچھا کریں گے اور وہ کھیل بے نقاب ہو جائے گا۔ اسے ایسا ہی زیادہ خطرہ محسوس ہوا تو وہ بعد میں خاموشی سے کسی دوسری گاڑی میں نکل جائے گا۔ ہم ہاتھ ملتے رہ جائیں گے۔"

"میں نے اسی لیے اپنی تین گاڑیوں کا ذکر کیا ہے۔ ہم یکے بعد دیگرے تین گاڑیوں کا پیچھا کر سکیں گے۔ اگر اس عمارت میں شوفروں کے ساتھ چھ سات گاڑیاں موجود ہیں تو اور بات ہے ورنہ اس اسکیم کی کامیابی کے لیے ہمارے تین گروپ بہت کافی ہوں گے۔"

"اس میں کامیابی اور ناکامی کے مساوی امکانات رہیں گے۔ وہ بہت چالاک مجرم ہے۔"

وہ چڑ کر بولی "پتا نہیں تم نے واس البیڈا کو اتنی زیادہ اہمیت کیوں دی ہوئی ہے۔ وہ غیر معمولی حد تک ذہین ہوتا تو پاکستان میں اب تک نہ جانے کیا کچھ کر گزرا ہوتا۔ وہ خاصا کند ذہن معلوم ہوتا ہے۔ اور پھر اس قسم کی ایک کوشش کر لینے میں حرج ہی کیا ہے؟"

مشکل یہ ہے کہ ہمارے پاس وقت نہیں ہے۔ اس بار ہم بڑا رسک نہیں لے سکتے۔ ساگا کے بعد اس کا کوئی معاون ہمارے ہاتھ نہیں ہے۔ وہ پاکستان سے بھاگنے پر تلا بیٹھا ہے۔ ایک بار وہ نکل گیا تو ساری عمر ہمارے ہاتھ نہیں آئے گا اور باہر سے ہمیں بھی نقصان پہنچاتا رہے گا۔"

"شہر کی ناکا بندی کرنے والے بھی بالکل خاموش ہیں" غزالہ نے تشویش سے کہا "پتا نہیں وہ کیا کر رہے ہیں اور کس کو جواب دہ ہیں۔ یہ منصوبہ بناتے ہوئے یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے اخباروں میں خبر چھپتے ہی راس الیشا گھبرا کر پکڑا جائے گا۔ اب ہر طرف خاموشی ہی خاموشی ہے۔"

"مایوسی سے بچو۔ یہ ذہن کو تباہ کر دیتی ہے۔ اول خان بتا چکا ہے کہ شہر سے نکاسی کے راستوں کی نگرانی رینجرز کے سپرد ہے۔ ان کا پکا کام ہے۔ کوئی خبر ہوگی تو وہ ہمیں بھی مل ہی جائے گی۔"

○☆○

اول خان بہت دیر سے واپس آیا۔ غزالہ سلطان شاہ کے تعاقب میں دروازہ کھولے کھڑی رہی۔ چند ثانیوں بعد اول خان نے آتے ہی کہا "دروازہ بند کر دو، سلطان شاہ نہیں آئے گا۔"

وہ الفاظ سن کر میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ ویرا نے گھبراہٹ لہجے میں اول خان سے پوچھا "وہ کہاں رہ گیا؟ کیا ہوا ہے؟ تم تو صرف جائزہ لینے گئے تھے پھر کیا ہوا؟"

اول خان کے ہونٹوں پر مسکراہٹ پھیل گئی۔ اس نے نرمی سے کہا "فکر مند ہونے کی ضرورت نہیں۔ وہ بالکل محفوظ ہے۔ میں اسے کام پر لگا کر آیا ہوں۔ اب ہمیں فیصلہ کرنا ہے کہ راس الیشا کو آج رات ہی کو ہاتھ ڈالا جائے یا اگلی رات کا انتظار کیا جائے۔ ہمیں بہت احتیاط سے کام لینا ہوگا۔"

"یہ وقت کی خرابی ہے اور ہم ویسے وقت کھوتے جا رہے ہیں" میں نے سگریٹ کا کثیف دھواں اپنے پھیپھڑوں میں اتارنے کے بعد کہا "وہ پاکستان سے نکل بھاگنے پر تلا بیٹھا ہے۔ ہو سکتا ہے اگلی رات آنے سے پہلے وہ یہاں سے ہزاروں میل دور جا چکا ہو۔ ہم انتظار کے متحمل نہیں ہو سکتے۔ کوئی بڑی مجبوری نہ ہو تو ہمیں آج رات ہی کارروائی کرنی چاہیے مگر اس سے پہلے سلطان شاہ کے بارے میں بتاؤ۔ وہ کہاں ہے؟"

"وہ ایک خالی مکان میں رہ کر راس الیشا کی کمین گاہ کی نگرانی کر رہا ہے۔ وہ کشمیر روڈ پر سڑک کے کنارے ایک عام سے نقشے کا بنگلہ ہے۔ وہاں صرف تین افراد رہتے ہیں۔ دو سفید فام اور تیسرا چوکیدار ہے جو دن میں گھر کا کام کاج بھی کرتا ہے" اول خان نے بتایا۔

"اگر وہ کشمیر روڈ پر رہتا ہے تو اس کے سامنے کے ایم سی کا کلینک واقع ہے" میں نے کہا "پھر سلطان شاہ کس جگہ سے اس کی نگرانی کر رہا ہے؟"

"وہ راس الیشا کے برابر والا مکان ہے جو آج کل کرائے کے لیے خالی ہے۔ وہاں فون بھی موجود ہے۔ میں نے دوربین اور مناسب ہتھیاروں کے ساتھ اسے وہاں چھوڑ دیا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ کسی وقت تم کو خود ہی فون کر لے۔ چاہو تو تم ابھی اس سے بات کر سکتے ہو۔"

"کیا اس خالی مکان میں چوکیدار تک نہیں تھا؟" ویرا نے حیرت سے پوچھا۔

اول خان ہنس پڑا "وہ بوڑھا چوکیدار ایک کمرے میں قید ہے۔ جب اسے یہ بتایا گیا کہ ہم سرکاری آدمی ہیں تو وہ خود ہی ہر قسم کے تعاون پر آمادہ ہو گیا۔ راس الیشا کے گھر کے بارے میں تھوڑی بہت معلومات اسی نے فراہم کی ہیں۔ دونوں سفید فام بالکل الگ تھلگ رہتے ہیں۔ ان کا چوکیدار بھی پڑوس کے ملازموں سے دور رہتا ہے۔ کسی ہنگامی ضرورت کے لیے میں نے اپنا ایریل سلطان شاہ کو دے دیا ہے۔ اسی قسم کا دوسرا ایریل تم لوگوں کے پاس ہے۔ فون پر جواب نہ ملے تو سلطان شاہ سے ایریل پر بات کی جا سکتی ہے۔"

"اس مکان میں گاڑیاں کتنی ہیں؟" ویرا نے پوچھا۔ شاید وہ اپنی تجویز سے دست بردار نہیں ہوئی تھی۔

"دو۔ لیکن تم یہ کیوں پوچھ رہی ہو؟" اول خان نے حیرت سے سوال کیا۔

"وہاں صرف دو گاڑیاں اور تین نفوس ہیں" ویرا نے میری طرف دیکھ کر اول خان کو اپنی تجویز سے آگاہ کرنا شروع کر دیا۔ وہ خاموشی سے پوری بات سنتا رہا لیکن میں نے اس کے چہرے کے تاثرات سے بھانپ لیا کہ وہ ویرا کی تجویز سے متفق نہیں ہو سکا تھا۔

"یہ اچھی بات ہے کہ سب لوگ اپنے اپنے ذہن سے کام لے رہے ہیں لیکن موجودہ حالات میں تعاقب کر کے پکڑنے والی بات قابل عمل نہیں ہے۔ راس الیشا کے ساتھ بلی اور چوہے کا کھیل بہت ہو چکا۔ اب اسے ختم ہونا چاہیے۔ سلطان شاہ کو اس خالی مکان میں بٹھانے کا مقصد یہی ہے کہ راس الیشا اس کی نظروں میں آ جائے تو اسے وہیں سے گولی مار دی جائے۔ ہم سب اس کی تصویر دیکھ چکے ہیں اور اب اسے اچھی طرح پہچانتے ہیں۔"

"پھر تم نے کیا حکمت عملی طے کی ہے؟" میں نے بے چینی سے پوچھا۔

"اگر تم وقت کے بارے میں اسی قدر حساس ہو تو ہم دونوں کو اسی وقت اس خالی گھر میں پہنچ جانا چاہیے۔ مجھے امید نہیں کہ آج کے اخبارات دیکھ لینے کے بعد راس الیشا کھلے آسمان کے نیچے آنے کی حماقت کرے گا۔ اگر وہ ہم میں سے کسی کے نشانے پر آ گیا تو وہیں قصہ ختم سمجھو۔ ورنہ پھر دونوں عورتوں کو فون پر پروگرام بتا دیا جائے گا۔ ہم رات کے آخری پہر میں کارروائی کریں

تو انہیں گہری نیند میں جاپ سکتے ہیں۔"

"میں راس المیزا کی زندہ گرفتاری کو ترجیح دوں گا" میں نے کہا "ہمارے بہت سے سوالوں کے جواب وہی دے سکے گا۔ وہ مارا گیا تو اس کے راز اسی کے ساتھ کہیں دفن ہو جائیں گے۔"

"میں خود بھی یہی چاہتا ہوں لیکن اسے زندہ پکڑنے کی فکر میں ہم اسے مارنے کا کوئی موقع ضائع نہیں کریں گے" اس نے کہا "یہ اس کا مقدر ہے کہ وہ پہلے مارا جاتا ہے یا ہمیں مقابلے کا موقع دیتا ہے۔"

"ہم تینوں یک جا ہوں گے اس لیے دوسرا ایرپیس بھی ہمیں......"

"نہیں!" اول خان نے میرا فقرہ مکمل نہیں ہونے دیا "دونوں ایرپیس ہمارے پاس رہیں گے تاکہ اس کے مکان میں گھسنے کے بعد کم از کم دو تو ایک دوسرے کے رابطے میں رہ سکیں۔"

"کیوں نہ ہم دونوں بھی وہیں منتقل ہو جائیں" ربیا نے تجویز پیش کی "جہاں رہ کر سوچتے سوچتے ہمارا حال ابتر ہو جائے گا۔ وہاں ہمیں ذہنی یکسوئی حاصل رہے گی۔ ہماری ضرورت پیش نہ آئی تو ہمارے لیے وہ غیر آباد عمارت ہی کافی ہوگی۔ آپریشن مکمل ہونے پر ہم یکجا ہو سکتے ہیں۔"

"میں بھیڑ بھاڑ سے گریز کرتے ہوئے بہت رازداری سے کام کرنا چاہتا ہوں لیکن تمہاری بات بھی معقول ہے۔ اگر تم دونوں اپنی رات بیدار کرنے پر آمادہ ہو تو یوں ہی سہی۔"

"ربیا کی بات درست ہے۔ یہاں رہ کر ہماری رات زیادہ بری گزرے گی" غزالہ بولی۔

کچھ ہتھیار اول خان کی گاڑی میں موجود تھے اور اس مہم کے لیے وہی کافی تھے لیکن اس نے پھر بھی ہمارے گھر میں موجود ذخیرے کا جائزہ لے کر اس میں سے کچھ ضروری چیزیں نکال کر احتیاطاً سے ایک تھیلے میں رکھ لیں۔ وہ کسی غیر متوقع اور آڑے وقت کے لیے پیش بندی کر لینی چاہتا تھا۔

"تم نے اس بات کا یقین کر لیا ہے کہ اس وقت راس المیزا اسی مکان میں موجود ہے" اس کا ہاتھ بٹاتے بٹاتے ربیا ایک بیک سوال کر بیٹھی اور اول خان مسکرا گیا۔

"میرے لیے اندر جا کر دیکھنا تو ممکن نہیں ہے لیکن قرائن یہی بتاتے ہیں کہ وہ گھر میں موجود ہے" اس کے پاس ربیا کے سوال کا مسکت جواب موجود تھا "دونوں گاڑیاں احاطے میں موجود ہیں۔ چند کمرے روشن ہیں اور پھاٹک بند ہونے کے ساتھ ہی دربان ہے۔ اگر وہ پچھواڑے کہیں چلی دیا ہے تو یہ اور بات ہے۔"

تیاریاں مکمل ہو گئیں۔ غزالہ نے تھرماس میں چائے بھر کر دیگر لوازم کے ساتھ خورد و نوش کی اشیا کی ایک باسکٹ تیار کر لی اور روانگی کے لیے اٹھ کھڑی ہوئی۔

"ایسا معلوم ہو رہا ہے جیسے ہم لڑائی کے بجائے پکنک پر جا رہے ہوں" اول خان ان تیاریوں پر مسکراتے ہوئے بولا "پہاڑ پڑ گیا تو تمہیں یہ سب سنبھالنا دشوار ہو جائے گا۔"

"اس غیر آباد مکان میں پہاڑ سی رات انتظار میں گزارنی ہے۔ کچھ نہ کچھ تو ہونا ہی چاہیے" غزالہ بولی۔

"چند منٹ ٹھہرو۔ ذرا سلطان شاہ سے بات کر لی جائے۔ ایسا نہ ہو کہ ہمیں دیر تک پھاٹک پر رک کر اس کا انتظار کرنا پڑے۔ ہمیں نہایت خاموشی سے دونوں گاڑیاں اندر لے جانی ہوں گی" اول خان نے یہ کہتے ہوئے اپنا ایرپیس اٹھایا۔

"اسے فون کیوں نہیں کر لیتے؟" ربیا نے اسے ایرپیس کے استعمال پر آمادہ پا کر ٹوک دیا۔

"اس نے ابھی ابھی ڈیوٹی شروع کی ہے۔ جوش میں مارا مارا پھر رہا ہوگا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ ٹیلی فون سے دور چھت پر یا ادھر ادھر ہوا ہو۔ ایرپیس پر اس سے آسانی سے بات ہو جائے گی۔"

"اے کالنگ فار الیس!" ایرپیس آن کر کے اول خان نے دوسری بار پیغام دیا تھا کہ جواب مل گیا۔

"اس وقت میں چھت پر موجود ہوں" سلطان شاہ کی دبی دبی اور پرجوش آواز آئی "تھوڑی دیر پہلے ایک گورا برآمدے میں سے گزرا تھا۔ یہ سالے بہت بے شرم ہیں۔ اس کے بدن پر ایک نیکر کا بس ایک ٹکڑا تھا۔ اس کے بعد سے ہر طرف سناٹے کا راج ہے۔ ادھر گھور گھور کر میری آنکھیں دکھنے لگی ہیں۔"

"فکر مت کرو۔ ہم سب وہیں آ رہے ہیں" اول خان نے اپنی رسٹ واچ پر نظر ڈال کر کہا "اس وقت پونے دس بجے ہیں۔ ٹھیک ساڑھے دس بجے تمہیں گیٹ پر ہونا چاہیے تاکہ ہم رکے بغیر دونوں گاڑیاں احاطے میں لا سکیں۔ جو کچھ ہونا ہے آج رات ختم ہو جائے گا۔ اس کے بعد تم دل کھول کر آرام کر سکو گے۔"

"ہو سکے تو تھرماس میں تھوڑی سی چائے بھی لیتے آنا۔ اندھیرے اور تنہائی میں ابھی سے جمائیاں آنے لگی ہیں۔"

سلطان شاہ کی فرمائش پر غزالہ کی گردن تن گئی۔ اس نے فخریہ انداز میں اول خان کی طرف دیکھا۔ اس نے سر جھکا کر جواب دیا "غزالہ نے پہلے ہی سب بندوبست کر لیا ہے۔ اگر وہاں کھانے پینے کی آزادی ہوئی تو آج رات تمہیں وہاں پکنک کا مزا آ جائے گا... وقت یاد رکھنا۔ خدا حافظ۔"

کشمیر روڈ پہنچنے کے لیے پینتالیس منٹ کا وقت بہت کافی تھا لیکن کالے پل سے گورا قبرستان تک کے راستے پر ٹریفک کی صورت حال ہر وقت غیر یقینی رہتی تھی۔ کبھی کبھی وہاں ٹریفک جام ہوتا تھا تو وہ مختصر سا حصہ طے کرنے میں دس پندرہ منٹ لگ جاتے تھے۔

سلطان شاہ سے وقت طے ہو جانے کے بعد اس سے انحراف کا خطرہ مول نہیں لیا جا سکتا تھا۔ ہم چاروں فوراً ہی گھر سے نکل کھڑے ہوئے۔ کھانے پینے کا سامان غزالہ نے جلدی

تھا۔ ہتھیاروں والا تھیلا ویرا کے قبضے میں تھا۔ نیچے اتر کر ویرا اول خان کے ساتھ ہولی۔ میں غزالہ کو لے کر اپنی کار کی طرف بڑھ گیا۔
ہم باہر نکلے تو اول خان کی جیپ آہستہ آہستہ رینگ رہی تھی۔
"ایک مدت کے بعد ہم دونوں کو ایک ساتھ نکلنے کا موقع ملا ہے۔" چند ثانیوں کی خاموشی کے بعد غزالہ نے مسرت سے مغلوب لہجے میں کہا "اپنی خواب گاہ سے باہر ہمیں کہیں خلوت نہیں ملتی۔"
"یہ خلوت بھی بس کشمیر روڈ تک کی ہے" میں نے ہنس کر کہا۔
"زندگی کچھ ایسی ڈگر پر چل رہی ہے کہ ذاتی ضرورتوں کا احساس ہی ذہن کے نہاں خانوں میں کہیں چھپ کر رہ گیا ہے۔"
"آپ کی بات صحیح ہے۔ ویرا نے جانے کا قصد کیا تو عارضی طور پر مجھے خوشی ہوئی کہ اس کے چلے جانے کے بعد ہمیں کچھ تنہائی میسر آسکے گی مگر پھر مسلسل تنہائیوں کا دھیان آیا تو اس کے جانے کا خیال ہی مجھے آزردہ کرنے لگا۔ ہمارے ساتھ رہتے رہتے وہ بھی ہمارے گھر کی ایک فرد بن گئی ہے۔"
"یہ عارضی مجبوریاں ہیں۔ راس المیزا کا قصہ ختم ہو جائے تو اسے الگ ہونا ہی پڑے گا۔ دور رہنے سے آپس میں محبت کے رشتے زیادہ مضبوط ہو جاتے ہیں اور پھر یہ وقت کی نوک جھونک بھی ذرا کم ہو گی۔"
وہ مجھ سے باتیں کرتی رہی۔ کھلی ہوئی فضا میں سفر کرتے ہوئے اس کا بولنا میرے کانوں کو بہت بھلا لگ رہا تھا۔ وہ اپنی ایک بات ختم کرتی تو میں اسے چھیڑتا اور وہ دوبارہ بولنے لگتی۔
اس وقت رات کو کورنگی کے صنعتی علاقے سے نکلنے والے ٹرکوں اور ٹریلروں کا ہجوم نہیں تھا۔ ہمیں پورا راستہ صاف ملا اور ہم بہت آرام سے ڈرائیونگ کرتے ہوئے شارع فیصل پر نکل آئے۔
ہمارے پاس کچھ وقت باقی تھا لیکن اس وقت رہنمائی اول خان کے ذمے تھی۔ گورا قبرستان سے داہنی طرف مڑنے کے بعد پہلے سگنل سے ہم بائیں طرف گھوم کر سندھی مسلم ہاؤسنگ سوسائٹی والی سڑک پر بڑھے تو میں نے غزالہ کو اشارے سے اس گھر کے بارے میں بتایا جہاں اسرار نے راس المیزا وغیرہ کی نشاندہی کی تھی اور بعد میں میں ہارون کی لاش سمیت پولیس کے نرغے میں آنے سے بال بال بچا تھا۔
چوراہے پر ہم سست روی سے اسٹیکس بارز کے قریب سے گزرے تو میرے دل میں وہاں رکنے کی خواہش ہوئی۔ اول خان نے چوراہا چھوڑ دیا لیکن پھر اس نے نیم تاریکی میں جیپ کنارے سے لگا کر روک لی۔
متلاشی نظروں کے ساتھ گاہکوں کی تلاش میں بھٹکنے والے کئی لڑکے ہماری گاڑیوں کی طرف لپکے۔ اول خان جیپ سے اتر کر ہماری طرف آ رہا تھا۔ میں نے اس کا انتظار کیے بغیر ایک لڑکے کو ٹھنڈی بوتلوں کا آرڈر دے دیا۔
"میں بھی یہی کہنے آیا تھا" اول خان میرے قریب پہنچ کر سادگی سے ہنس پڑا۔ اس نے لڑکے کو اپنی اور ویرا کی پسند کے دو مشروب بتائے اور کھڑکی پر جھک کر کہنے لگا "چند منٹ میسر ہیں تو میں نے سوچا کہ بوتلوں کی عیاشی ہی کر لی جائے۔ اتنے کم وقت میں اس سے زیادہ کچھ بھی نصیب نہیں ہو سکتا۔"
"یہ جعلی بوتلیں ہیں۔ اصل بوتل تو اس وقت ویرا کے پاس ہو گی" میں نے کہا۔
غزالہ کی ہنسی چھوٹ گئی "آپ دونوں ایک دوسرے کو کتنا جانتے ہیں اور پلاسٹک کی ایک بوتل میں تقریباً آدھی بوتل انڈیل کر لائی ہے تاکہ وقفے وقفے سے اپنے اعصاب کو سکون پہنچا سکے۔"
"جب ہی اس نے خاموشی سے ہتھیاروں والا تھیلا اٹھا لیا تھا" اول خان نے خوش دلی سے کہا "میں حیران تھا کہ وہ اتنی شرافت کا مظاہرہ کیوں کر رہی ہے۔ اس کی بوتل شاید اسی تھیلے میں ہے۔"
"اسے دیکھ لینا۔ ایسا نہ ہو کہ دستی بم کے دھوکے میں ہم میں سے کوئی وہ بوتل ہی راس المیزا کے گھر پر اچھال دے" میں نے اول خان سے کہا "یہ عورت کہیں بھی اپنی حرکتوں سے باز نہیں آتی۔"
لڑکا بوتلیں لے آیا۔ اول خان اسے ساتھ لے کر اپنی جیپ کی طرف بڑھ گیا۔
"آپ کو اول خان سے ایسی سخت بات نہیں کہنی چاہیے تھی" غزالہ نے لیمن پارے کی ہلکی چسکی لے کر شکوہ کیا۔
"پھر کیا کرتا؟ ویرا کی بعض حرکتیں مجھے خواہ مخواہ مشتعل کر دیتی ہیں۔"
"اب اول خان نے اس سے کوئی بات کی تو وہ یہی سمجھے گی کہ میں نے اس کی شکایت کی ہے۔ اس نے آپ دونوں سے چھپ کر باورچی خانے میں وہ بوتل میرے سامنے بھری تھی۔"
"اتنی چھوٹی چھوٹی باتوں کی پروا کرو گی تو ویرا کے ساتھ گزارہ مشکل ہو جائے گا۔ وہ شکایت کرنے والیوں میں سے نہیں ہے۔ اسے تمہاری کوئی بات بری لگے گی تو وہ پہلی فرصت میں اس کا بدلہ لے گی۔"
بوتلیں خالی کرنے کے بعد میں نے میٹھے اور خوشبو والے پان منگوائے۔ رقم ادا کر کے ایک پان غزالہ کے منہ میں رکھا اور ہمارے مختصر سے سفر کا دوسرا مرحلہ شروع ہو گیا۔
کشمیر روڈ پر بنے ہوئے مکانات کی ایک بڑی خرابی ابتدا ہی سے میری نظروں میں تھی۔ مزار قائد کی طرف سے آنے والوں کو کسی بھی مکان کے پھاٹک پر پہنچنے کے لیے ایک چکر کاٹنا لازمی تھا۔ صرف سرسید روڈ اور علامہ اقبال روڈ کے موڑ پر بنے ہوئے مکان اس خامی سے مبرا تھے۔
اول خان نے درمیان سے کشمیر روڈ پر گھومنے کے بجائے براہ

راست شہید ملت روڈ کی راہ اختیار کی تو مجھے ماننا پڑا کہ وہ مقامی نقشہ بین رکھتا تھا۔ اس علاقے کی دورخائی اس کے علم میں تھی۔

وہ بہت سست روی سے گاڑی چلا کر وقت گزار رہا اور جب صرف پانچ منٹ کا وقت باقی رہ گیا تو اس نے رفتار قدرے بڑھا دی۔ ہماری دونوں گاڑیاں جیل کے چوراہے کے سرے سے ہی کشمیر روڈ پر آ گئیں۔ اول خان کے بیان کے مطابق مس نے واس البیڈا کے جس مکان کا تعین کیا تھا اس سے تیسرے مکان کے پھاٹک کے سامنے اول خان نے اپنی جیپ بائیں طرف گھمائی۔

سلطان شاہ شاید گیٹ کی کسی جھری سے آنکھ لگائے ہماری آمد کا منتظر تھا۔ اس نے اتنی پھرتی سے گیٹ کھولا کہ اول خان بریک پیڈل دبائے بغیر جیپ کو اس مکان کے احاطے میں لیتا چلا گیا۔ میں نے بھی اس کی تقلید کی۔ ہم دونوں نے گاڑیاں موڑتے ہی تمام روشنیاں گل کر دی تھیں کہ کہیں ان کا انعکاس پڑوسیوں کی توجہ کا مرکز نہ بن جائے۔ انجن بند کر کے میں گاڑی سے نیچے اترا تو سلطان شاہ پھاٹک بند کر چکا تھا۔

گھور اندھیرے میں ڈوبی ہوئی وہ پرانی سی عمارت دو منزلہ تھی۔ اس اعتبار سے اس کی چھت خاصی بلند تھی۔ اگر سلطان شاہ وہاں سے نگرانی کر رہا تھا تو خاصا بڑا علاقہ اس کی نظروں میں رہا ہوگا۔

"ابھی تک سب خیریت ہے۔" ہم پانچوں کے یکجا ہوتے ہی اس نے سرسراتی ہوئی آواز میں کہا "میں نے چوکیدار کی چارپائی اوپری منزل کے ایک کمرے میں بچھا دی۔ برابر والوں کی دیکھ بھال کے لیے وہ بہترین کمرا ہے۔ سنبھل کر آہستہ آہستہ میرے پیچھے چلے آؤ۔"

اندھیرے میں ایک دوسرے کے ہیولوں پر نظر جمائے اور دیواریں ٹٹولتے ہوئے ہم اوپر چل دیے۔ تنگ زینوں کی گہری تاریکی سے ہم سلطان شاہ کے منتخب کیے ہوئے کمرے میں پہنچے تو وہاں کھڑکی کی درز سے آنے والے تاروں کے انعکاس کا نمایاں احساس موجود تھا۔

اول خان کے اشارے پر ہم سب کھڑکی کے سامنے جا کھڑے ہوئے۔ احاطے کی مشترکہ دیوار کی دوسری جانب پرانا سا ایک منزلہ مکان چند قمقموں کی روشنی میں بہت واضح نظر آ رہا تھا۔ احاطے کے ساتھ دو کمروں کی کھڑکیاں بھی روشن تھیں۔ یہ اندازہ لگانا ناممکن تھا کہ ان میں سے کون سا کمرا کس کا رہا ہوگا۔ ان لوگوں کا ڈرائنگ والا حصہ شاید دوسری طرف واقع تھا کیونکہ ان کی کھڑکیاں ہماری نظروں سے اوجھل تھیں۔

کشمیر روڈ کی آبادی کا شمار کراچی کے قدیم علاقوں میں کیا جاتا ہے۔ کسی زمانے میں اس کشادہ سی سڑک کے ایک کنارے پر بنے ہوئے مکانات اپنے زمانے کے اعتبار سے ضرور منفرد اور یکتا رہے ہوں گے لیکن زمانے کے سرد و گرم سے گزرنے کے بعد ان میں سے بیشتر مکانات کہنگی کا شکار ہونے لگے تھے۔ تجدید کے مراحل سے گزرنے والے مکان اس سڑک پر دور ہی سے پہچانے جاتے تھے۔

"ہم میں سے دو نوں احاطے کی مشترکہ دیوار کے دونوں سروں سے اندر کود کر عمارت کی طرف پیش قدمی کریں گے۔ میرا رائفل اور دوربین کے ساتھ اسی کھڑکی میں موجود رہے گا۔ اندر جانے والے اوپر ایک دوسرے سے رابطہ رکھیں گے۔" عمل کے مراحل قریب آنے کے ساتھ ساتھ اول خان کی زبان پر دراز جیلر ہو کی طرح پیدا ہوتی جا رہی تھی "دونوں عورتیں مسلح ہو کر نیچے دیوار کے قریب موجود ہوں گی تاکہ ضرورت کے وقت بروقت پہنچ سکیں۔ میری رائے ہے کہ ہم تین بجے تک وقفے وقفے سے واس البیڈا کی کمین گاہ کا جائزہ لیتے رہیں اور ٹھیک تین بجے اپنی کارروائی کا آغاز کر دیں۔ اس وقت تک ہمارے حریف گہری نیند سو چکے ہوں گے۔"

"اس بارے میں تمہاری پروا نے مستحق ہے" وریا کی آواز ابھری "ان جنگلی چالوں کے معاملے میں ہم سب ہی کورے ہیں۔ ہاں سید جی ساری لڑائی میں دشمن کو زیر کرنے کے فن میں طاق ہیں۔"

ہم کھڑکی سے ہٹ گئے۔ دونوں عورتیں چارپائی پر بیٹھ گئیں۔ ہم نے فرش پر بستر لگا دیا۔ اول خان کھڑکی کی اوٹ سے گہری نظروں سے اپنے ٹارگٹ کا معائنہ کر رہا تھا۔

اول خان نے دشمن پر وار کرنے کا جو منظر نامہ بیان کیا تھا وہ بہت واضح تھا۔ اس میں کرداروں کے ردوبدل کی کوئی گنجائش نہیں تھی۔ سلطان شاہ اول یا آخر دفاعی پوسٹ کے لیے مناسب ترین آدمی تھا۔ مجھے اور اول خان کو پیش قدمی کر کے دشمن پر کاری ضرب لگانی تھی۔ اگر سب کچھ ہماری توقعات کے عین مطابق ہوتا چلا جاتا تو یہ قصہ چند ہی منٹ میں واس البیڈا کی بھینٹ کے نیچے نمٹ جاتا تھا۔

غزالہ کو اندھیرے میں سلطان شاہ کو چائے دیتے ہوئے خاصی دقت کا سامنا کرنا پڑا۔ روشن فلیٹ میں بیٹھ کر پیالیاں کرتے ہوئے وہ تاریکی کے مسائل کا ادراک ہی نہیں کر سکی تھی اور پوری باسکٹ بھر لائی تھی۔

وہاں اہتمام، تکلف اور ترجیحات کا کوئی سوال ہی پیدا نہیں ہوتا تھا۔ فضا میں دم گرم چائے کی خوشبو اور مستی تو ایک ایک کر کے سب ہی سلطان شاہ کے شریک ہو گئے۔

تازہ ہوا کی آمد و رفت کے لیے اس کمرے کی کھڑکیاں کھلی ہوئی تھیں۔ ہوا کے دوش پر آوازوں کے سفر کے خیال سے سب ہی دھیمی آوازوں میں حسب توفیق اظہار خیال کر رہے تھے اور قسمت سے میسر آنے والی اس بے سروسامان رات کو یادگار بنانے کی کوشش کر رہے تھے۔

"اس منزل پر تین باتھ روم ہیں۔" سلطان شاہ نے سب کو مطلع کرنا ضروری سمجھا۔ "مکان کے انتہائی سرے والا باتھ روم بہت بہتر اور محفوظ ہے۔ دروازہ بند کرنے کے بعد بتی جلائی جائے تو اس طرف پتا بھی نہیں چلتا۔"

ہم سب باری باری دوربین سے پڑوس کی عمارت کا جائزہ لیتے رہے لیکن بارہ بجے تک وہاں کوئی تبدیلی رونما نہیں ہوئی۔ روشنیوں سے لے کر سناٹے تک ہر چیز جوں کی توں تھی۔

اول خان نے اگلے مشاہدے کے لیے اٹھتے ہی اطلاع دی کہ دونوں کمروں کی روشنیاں گل کردی گئی تھیں مگر احاطے میں بدستور روشنی پھیلی ہوئی تھی۔ یہ اچھی بات تھی کہ ان لوگوں نے بارہ بجے سے سونے کی کوشش کا آغاز کردیا تھا۔ تین بجے تک ان پر اتنی گہری نیند کا غلبہ ہو جاتا کہ وہ اٹھائے بھی نہ اٹھتے۔

میں کھڑکی سے برابر کے مکان پر سرسری نظر ڈالتا ہوا اٹھا اور مکان کے اندرونی حصے کی طرف چل دیا۔ مجھے سگریٹ کی طلب شدت سے ستا رہی تھی۔ یہ شوق اس کمرے میں رہتے ہوئے پورا نہیں کیا جاسکتا تھا۔

سلطان شاہ کے بتائے ہوئے کمرے اور باتھ روم تک پہنچنے میں مجھے کوئی دشواری نہیں ہوئی۔ یہ واقعی ایک محفوظ جگہ تھی۔ میں نے باتھ روم کا دروازہ بند کرکے سگریٹ سلگائی لائٹر کی روشنی میں سوئچ بورڈ کا تعین کیا اور پھر ایک بلب بھی روشن کردیا۔ جانے کتنے طویل وقفے کے بعد سگریٹ کا پہلا کش ہی مزہ دے گیا۔

اس وقت ہم جس مہم پر آئے ہوئے تھے بظاہر وہ بہت آسان نظر آرہی تھی لیکن میرے ذہن پر اس کا شدید دباؤ تھا۔ اس دباؤ کی وجہ سے مکمل تو نہیں سگریٹ پھونکنے کے بعد میری طلب پوری ہو گئی۔ میں نے بقیہ سگریٹ کموڈ میں پھینک کر بلب بند کیا اور دروازہ کھول کر باہر آگیا۔

واپسی پر میں نے دوسروں کو بسکٹ کھانے میں مشغول دیکھا تو مجھے یاد آیا کہ عجلت اور جوش میں ہم میں سے کسی کو رات کا کھانا یاد نہیں آیا تھا۔ رات لمبی تھی اور اس وقت وہی کچھ میسر تھا جو غزالہ اپنے باسکٹ میں بھر لائی تھی۔ میں نے بھی اندھیرے میں ٹٹول کر اپنا حصہ لے لیا۔ غزالہ بچی ہوئی چائے کو ٹھکانے لگانے میں مصروف تھی۔

اس وقت میں چائے پیتے ہوئے اول خان سے ہتھیاروں کی تقسیم کے اہم موضوع پر تبادلہ خیال کر رہا تھا۔ عورتوں سمیت ہم میں سے کوئی بھی اناڑی نہیں تھا۔ اول خان کلاشنکوف کی قسم کی چار خودکار رائفلیں اوپر لے آیا تھا۔ لمبی رینج کی تین تھری ناٹ تھری رائفل پہلے ہی سلطان شاہ کے پاس موجود تھیں۔ خیال یہ تھا کہ دوسرا اسلحہ وقت آنے پر بانٹ دیا جائے گا۔

اچانک چٹ کی آواز کے ساتھ وہ کمرا تیز نیلگوں روشنی میں نہا گیا۔ سب کے دہانوں سے بوکھلائی ہوئی آوازیں نکلیں۔ "روشنی معدوم ہو گئی مگر میں دیکھ چکا تھا کہ ویرا نے بے دھیانی میں سگریٹ سلگانے کی کوشش کی تھی۔

"بند کرو یہ بے ہودگی۔" روشنی معدوم ہونے سے لمحہ بھر پہلے میں غرا کر ویرا کی طرف جھپٹا۔ میرا ہاتھ اس کے ہاتھ سے ٹکراتا ہوا اس کے منہ پر پڑا اور لائٹر ایک چھناکے سے ننگے فرش پر گر گیا۔ میرا ردعمل اس قدر اضطراری اور تیز تھا کہ دوبارہ اندھیرا ہو جانے کے باوجود میں اپنا ہاتھ نہیں روک سکا۔

"یہ کیا کیا تم نے؟" سلطان شاہ ملامت آمیز لہجے میں کہہ رہا تھا۔ "اتنی روشنی تو میلوں دور تک دیکھی گئی ہوگی۔"

"سوری!" اندھیرے میں ویرا کی بھرائی ہوئی آواز ابھری۔ "میں تم سب سے شرمندہ ہوں۔ بے خیالی میں مجھ سے ایک سنگین حماقت سرزد ہوئی ہے۔ ذکی نے میرے منہ پر تھپڑ مار کر مجھے بالکل مناسب سزا دی ہے۔"

"وہ تھپڑ نہیں تھا" میں نے مرگوشیانہ غراہٹ میں بولا "میں تمہارے ہاتھ سے جلتا ہوا لائٹر گرانا چاہ رہا تھا۔ تھوڑی دیر پہلے میں اندر والے باتھ روم میں بند ہو کر اپنا یہی شوق پورا کرنے گیا تھا۔"

"اندھیرے میں تمہارا ہاتھ تھپڑ بن کر میرے منہ پر پڑا ہے لیکن اس میں تمہارا نہیں، میرا اپنا قصور ہے۔"

"گڑبڑ ہو گئی... انہوں نے احاطے کی روشنیاں بھی بجھا دی ہیں۔ اب پورا مکان اندھیرے میں ڈوبا ہوا ہے۔" اول خان کی آواز میں اضطراب نمایاں تھا۔ اس وقت وہ دیوار کی اوٹ میں دبک کر کھڑکی کے ایک سرے سے راس المبڑا کے گھر کی طرف جھانک رہا تھا۔

سب نے پھر ادھر جھک کر دیکھا۔ چند منٹ پہلے روشن نظر آنے والا احاطہ تاریک پڑا ہوا تھا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ وہ لوگ سوئے نہیں' جاگ رہے ہیں اور انہوں نے ویرا کے لائٹر کی روشنی دیکھ لی ہے۔" سلطان شاہ نے کہا۔

"یہ بہت برا ہوا۔" ویرا کی آواز سے پشیمانی جھلک رہی تھی۔ "روشنی کی وجہ سے انہیں شبہ ہو گیا ہے تو اب بنا بنایا کھیل بگڑ سکتا ہے۔ میں نے اپنا پورا پلان مسل ڈالا ہے لیکن میں گزرے ہوئے لمحوں کو کسی طرح واپس نہیں لا سکتی۔"

"تم اس تاریک احاطے پر کڑی نظر رکھو۔" اول خان نے سلطان شاہ سے کہا پھر وہ کھڑکی چھوڑ کر ہمارے درمیان آگیا۔ "جو ہونا تھا وہ ہو گیا۔ اب اس پر پچھتانا بے سود ہے۔ ہمیں وقت گزارنے کے بجائے اسی وقت ہلہ بول دینا چاہیے۔ بدلے ہوئے حالات میں سلطان شاہ کو بھی ہمارے ساتھ چلنا ہوگا۔"

"وہ کیوں؟" یہ سوال ویرا نے کیا تھا۔ "کیا تم تینوں ہی ان کے احاطے میں کودو گے؟"

"نہیں... بے خبری میں حملہ ہوتا تو مقابلہ ان کے گھر میں

ہو گا۔ اب وہ خطرہ بھانپ کر ہوشیار ہو چکے ہیں۔ کسی بھی آہٹ پر وہ پچھلی گلی سے فرار ہونے کی کوشش کر سکتے ہیں۔ سلطان شاہ کو اس گلی میں جانا ہو گا۔ اس کی جگہ نگرانی کا کام تم سنبھالو گی۔ انھوں نے سڑک کا رخ کیا تو غزالہ انھیں روک لے گی۔ ہم پانچوں کو اپنی اپنی جگہ مستعد رہنا ہو گا۔ کچھ پتا نہیں کہ وہ بھڑکے ہوئے بھیڑیے کدھر کا رخ کر بیٹھیں۔" اول خان نے کہا۔

"میری معاونت کی وجہ سے سلطان شاہ کی جگہ تبدیل نہیں ہو گی۔ وہ وہیں رہے گا جہاں پہلے اس کی ضرورت تھی۔ پچھلی گلی کو میں سنبھالوں گی۔" دردانہ کی آواز سخت اور سرد تھی۔ "اپنی معاونت سے کھوئے ہوئے نئے محاذ کو سنبھالنے کی اخلاقی ذمے داری میری ہے۔ اپنا کام میں خود سرانجام دوں گی۔"

اچانک سلطان شاہ کھڑکی سے ہٹ آیا اور سرگوشیانہ آواز میں بولا "احاطے میں ایک چھوٹا سا تاریک دھبا حرکت کر رہا ہے۔ تم لوگ بھی اسے دیکھ لو۔ وہ فوری تجزیہ نہیں ہے۔"

اول خان اس کے ہاتھ سے دوربین لے کر کھڑکی کی طرف چلا گیا۔ بہت احتیاط سے دوسری طرف کا جائزہ لینے کے بعد وہ لوٹ آیا اور پرتشویش آواز میں بولا "وہ کوئی کتا معلوم ہو رہا ہے۔"

"اس گھر میں سرے سے کتے کا وجود ہی نہیں ہے۔" سلطان شاہ نے اصرار کیا "میں نے چھت تک سے جائزہ لیا ہے۔ ان کے یہاں کتا ہوتا تو اب تک کئی بار بھونک چکا ہوتا۔ اس عمارت کے چوکیدار نے بھی یہی بتایا تھا کہ پڑوس میں کتا نہیں ہے پھر اب وہ کہاں سے آ سکتا ہے۔"

"پھر وہ کوئی فرد ہی ہے جو چاروں ہاتھ پیروں پر چلتا ہوا احاطے کی مشترکہ دیوار کی طرف آ رہا ہے۔" اول خان نے کسی فوری خیال کے تحت تیزی سے کہا "تم دونوں یہیں رکو۔ میں دونوں لڑکیوں کو ان کی جگہوں پر پہنچا کر آتا ہوں۔ میرا خیال ہے کہ کھیل شروع ہو چکا ہے۔ خطرہ بھانپتے ہی وہ حرکت میں آ گئے ہیں۔"

دوربین میرے ہاتھ میں تھما کر وہ بہت تیزی سے باہر نکلتا چلا گیا۔ دردانہ اور غزالہ نے اپنی خودکار رائفلوں اور بھرے ہوئے فاضل میگزینوں کے ساتھ اس کی تقلید کی تھی۔

اول خان مستقل مزاج اور حوصلہ مند ہونے کے باوجود حالات کی اس کایا پلٹ پر سخت دل برداشتہ نظر آ رہا تھا۔ دردانہ کی موجودگی کی وجہ سے اس نے کوئی تلخ و ترش فقرہ نہیں کہا تھا لیکن میں اس کی دلی کیفیت کو اچھی طرح سمجھ رہا تھا۔ اس وقت وہ ایک ایسا کمانڈر تھا جس کے ایک سپاہی کی معمولی لغزش سے پورا سفینہ غرق ہونے کا سنگین خطرہ پیدا ہو چکا تھا۔

اس کے جاتے ہی میں دوربین اپنی آنکھوں سے لگا کر پڑوس کے تاریک احاطے کا جائزہ لینے لگا لیکن وہاں ہر طرف گہری اور یکساں تاریکی کا راج تھا۔ مجھے کوئی متحرک دھبا نظر نہیں آیا۔

"یہاں تو کچھ بھی نہیں ہے۔" میں نے اضطراب آمیز لہجے میں کہا۔

"ایسا تو نہیں کہ بڑھے ہوئے ہیجان کی وجہ سے تم دونوں کو نظر کا دھوکا ہوا ہو؟"

"وہ شخص چاروں ہاتھ پیروں پر وہاں رینگتا نہیں نات شاید ہو اب تک وہیں نظر آتا" میرے سوال پر سلطان شاہ چڑ کر بولا "احاطے کی دیوار تک آ رہا تھا اور اب آ لگا ہو گا۔ ایک وقت میں دو فریبوں کو ایک جیسا فریب نظر نہیں ہو سکتا۔ دردانہ کی بچی نے ہماری ساری محنت برباد کر دی ہے۔"

چند ہی سیکنڈ گزرے تھے کہ فضا کے گہرے سکوت میں ٹن کی ایک تیز آواز گونج اٹھی۔

"دیکھو! یہ ہماری کسی گاڑی کی چھت پر کنکر گرنے کی آواز ہے۔" سلطان شاہ نے ہیجانی لہجے میں کہا "وہ جو کوئی بھی ہے دیوار کے سائے سے کنکر اچھال کر ہماری طرف کے ردعمل کا اندازہ لگا رہا ہے۔ ٹن کی یہ آواز اس کے شبہات کو تقویت دے گی کہ ادھر کوئی دھماکا خیز مواد ہے۔"

چند ثانیوں بعد دوبارہ ٹن کی دھیمی آواز ابھری اور سلطان شاہ کے شبہے کی تصدیق ہو گئی۔ ہمارا کوئی حریف دوبارہ اسی مقام پر کنکر پھینک کر کسی نتیجے پر پہنچنے کی کوشش کر رہا تھا۔

اول خان اندھیرے میں پنجوں کے بل تقریباً دوڑتا ہوا اوپر آیا اور ایک ہی جست میں مجھے دھکیل کر بولا "دیوار کے پیچھے کوئی آ چکا ہے اور ہمارے احاطے میں کنکر پھینک رہا ہے۔ ہمیں فوراً ادھر آنا ہو گا۔"

یہ کہہ کر وہ تیزی سے سلطان شاہ کی طرف پلٹا اور بولا "تمہاری طرف سے تم فائر میں پہل نہیں کرو گے۔ تم صرف ایک صورت میں پہلا فائر کر سکتے ہو جب تمہیں پورا یقین ہو کہ دراصل ابتدائی تمہارے نشانے پر آیا ہوا ہے۔ مقابلہ شروع ہو جانے کے بعد تم اپنے فیصلے خود کرو گے۔ دردانہ پچھلی گلی میں ہے۔ غزالہ پھاٹک سے لگی کھڑی ہے۔ اس لڑکی نے لمحہ بھر میں سب کچھ چوپٹ کر دیا اور روہانسی آواز میں معافیاں مانگ مانگ کر اور غصہ دلا رہی ہے۔"

سلطان شاہ کو وہیں چھوڑ کر ہم دونوں تیزی سے نیچے اترتے چلے گئے۔ احاطے کی دیوار سے لگ کر اول خان نے مجھے پھاٹک والے سرے کی طرف جانے کا اشارہ کیا اور خود دیوار سے لگ کر مخالف سمت میں دوڑتا چلا گیا۔

میں کونے میں پہنچا تو چند قدم دور غزالہ رائفل سنبھالے کھڑی تھی۔

"فی امان اللہ!" اس کی موہوم سی آواز میرے کانوں میں آئی اور میں دیوار کی دراڑوں کا سہارا لے کر اوپر چڑھنے کی کوشش میں مصروف ہو گیا۔

سب کچھ عجلت میں ہو رہا تھا۔ قبل از وقت کارروائی شروع ہو جانے کی وجہ سے ہم میں سے کسی کو پوری طرح تیار ہونے اور اپنے ٹھکانے کا جائزہ لینے کا موقع نہیں ملا تھا۔ اوپر چڑھنے کی ناکام

راستوں میں میرے کئی ناخنوں کے سرے ٹوٹ گئے۔ یہ دیکھ کر زوالہ تیزی سے میری طرف آئی اور اس نے جھک کر اپنا بایاں بازو میری ٹانگوں کے سامنے کر دیا۔ میں نے ایک نظر اس کے نرم و نازک وجود کی طرف دیکھا اور مجھے اس پر ٹوٹ کر پیار آنے لگا۔

وقت گزر رہا تھا۔ میرے پاس کوئی متبادل راہ نہیں تھی۔ میں نے دیوار کا سہارا لے کر جوتوں سمیت اپنا سارا بوجھ اس کے بازو پر منتقل کر دیا۔ میرے بوجھ سے اس کا بدن لرز اٹھا۔ پھر وہ اپنی پوری قوت مجتمع کر کے کانپتی ہوئی دھیرے دھیرے اٹھتی ہی چلی گئی۔ مناسب بلندی میسر آتے ہی میں نے اچھل کر دیوار کے کنارے پکڑ لیے اور پھر کسی تپتی جونک کی طرح دیوار سے چپک کر اوپر جا پہنچا۔

اسی وقت میری نگاہ اس ہیولے پر پڑی جو راس الیپڑا کے احاطے میں کسی چیز پر چڑھ کر دیوار سے دھڑ اوپر کی طرف نکالے ہمارے پہاڑی گاڑیوں کا جائزہ لے رہا تھا۔ اس کی جھلک دیکھتا ہوا میں اندر گھاس کے قطعے پر کود گیا اور پھر میں نے دیوار کے ساتھ ساتھ اس طرف دوڑنا شروع کر دیا جہاں دشمن کا ایک آدمی موجود تھا۔

وہ جنیا رسی قرمی تھا جو کسی گنڈے کی طرح اپنے ہاتھوں اور پیروں پر چل کر دیوار تک پہنچا تھا اور پھر ہمارے احاطے میں پڑے ہوئے پتھر سے کنکر پھینک رہا تھا۔ میں اسے اپنا پہلا شکار بنانے کا فیصلہ کر چکا تھا۔

میں بمشکل دس بارہ گز ہی دوڑا تھا کہ مجھے دیوار کے پار جھانکنے والے کے قریب ایک اور ساکت سایہ نظر آگیا۔ اسے میں اس سے زیادہ تاریکی میں بھی پہچان سکتا تھا۔ وہ مجھ سے پہلے اس شکار کو دیکھ چکا تھا اور شاید خاموشی سے اس کے نیچے اترنے کا انتظار کر رہا تھا۔

اس وقت تک جو کچھ بھی ہوتا رہا تھا، مکمل خاموشی سے ہوا تھا۔ فضا پر بدستور جلتی رات کا گہرا اور خواب آور سکوت چھایا ہوا تھا۔ اول خان اپنے شکار کو نیچے گھسیٹ کر سکوت کے اس تسلسل کو توڑنا نہیں چاہتا تھا۔ وہ پہلے ہی ارادہ کر چکا تھا کہ اس مہم میں مکمل خاموشی اور رازداری سے کام لیا جائے گا۔

اسے جو کچھ دیکھنا تھا، وہ اس نے دیکھ لیا تھا۔ وہ دیوار کے سہارے لگی ہوئی کسی چیز پر سے اچھل کر اندھیرے میں نیچے کودا اور اسی لمحے اول خان کا ایک بازو فضا میں بلند ہو کر قینچی چھوڑے کی طرح نیچے آیا۔ میرے کانوں میں وحشت کی ایک بہت ہلکی سی آواز آئی اور دیوار سے نیچے کودنے والا اپنے حلق سے کوئی آواز نکالے بغیر تیزی سے زمین پر ڈھیر ہو کر میری نظروں سے اوجھل ہو گیا۔

اول خان کو اپنے اس وار پر اتنا اعتبار تھا کہ اس نے وہاں رک کر اپنے شکار کا جائزہ لینے کی ضرورت بھی نہیں سمجھی اور دیوار کے ساتھ ساتھ دوڑتا ہوا واپس ہو لیا۔

"زبل زان!" میں نے دوڑتے دوڑتے ٹرانسمیٹر پر کہا۔ "تمہیں پہلا بے آواز شکار مبارک ہو۔"

"تم اس وقت کہاں ہو؟" اول خان کی ہانپتی ہوئی آواز آئی۔

"اندر کودنے کے بعد میں بھی اس پر لپکا تھا مگر تم پہلے سے اس کے منتظر تھے۔ اب میں بھی واپس ہو رہا ہوں۔"

"زرمقای ہے اس لیے میں نے اسے صرف بے ہوش کیا ہے۔ گوروں نے شاید اسے چوروں کی سن گن لینے کے لیے بھیجا تھا۔ اب برابر کا مقابلہ ہے۔ ہماری طرح وہ بھی دو رہ گئے ہیں۔"

میں نے دل میں سوچا کہ اس وقت اول خان کی آخری ہدایت نے اس مقامی کی زندگی بچائی ورنہ سلطان شاہ ایسی جھاہت میں جتلا تھا کہ دیوار سے اس کا سر ابھرتا دیکھ کر فوراً ہی گولی چلا دیتا۔

"پالٹ!" اس رات کے سناٹے میں وہ پہلی آواز تھی جو کسی بھی طرف سے نکالی گئی۔ لب و لہجہ غیر ملکی تھا مگر وہ راس الیپڑا کی سی بھاری اور سپاٹ آواز نہیں تھی۔ اس نے آواز بدل لی ہو تو یہ اندازہ غلط ہو جاتا تھا۔

آواز اندھیرے میں سے آئی تھی۔ مجھے اندازہ نہیں ہو سکا کہ کسے للکارا گیا تھا۔ میں دوڑتا ہی رہا۔

اچانک پہلا فائر ہوا۔ وہ بچے بوڑھے کسی ہتھیار کا جوڑتا دھماکا تھا۔ فضا لرز اٹھی۔ اندھیرے میں فائر کی چمک اور پھر سرمئی دھوئیں سے میں نے فائر کرنے والے کی پوزیشن دیکھ لی۔ اس نے فائر میرے بجائے اول خان کی طرف کیا تھا۔ میں نے رک کر اس سمت میں ایک ہلکا سا برسٹ فائر کر دیا۔ فائرنگ کے شور میں شیشے ٹوٹنے کی بے شمار آوازیں بھی شامل ہو گئیں لیکن میرے حریف کا بال بھی بیکا نہیں ہوا۔ شاید اس نے کسی چھٹے ہوئے لڑاکا کی طرح فائر کرتے ہی اپنی پوزیشن بدل لی تھی۔

پھر یکے بعد دیگرے احاطے کی متعدد بتیاں روشن ہوتی چلی گئیں۔ وہ بہت بھیانک صورت حال تھی۔ جب تک دونوں فریق اندھیرے کی پناہ میں تھے، دو طرفہ کی اندھی لڑائی تھی۔ لیکن احاطہ روشن ہونے کے بعد ہماری پوزیشن مخدوش ہو چکی تھی۔ وہ اندھیرے میں سے ہمیں دیکھ سکتا تھا، ہم اسے دیکھنے سے قاصر تھے۔

"روشنی ہو گئی۔ میں پوزیشن کر رہا ہوں۔" ٹرانسمیٹر پر یہ کہتے ہوئے میں نے اپنی پوری قوت ٹانگوں میں سمیٹی اور احاطے کی دیوار سے عمارت کی طرف دوڑ لگا دی۔ وہ فاصلہ خاصا طویل تھا۔

"میں گولی سے بال بال بچ کر عمارت تک پہنچ چکا ہوں اور اندر گھسنے کا راستہ تلاش کر رہا ہوں۔" اول خان کی طرف سے فوراً ہی جواب آگیا۔ ہم دونوں کے ٹرانسمیٹر ابتدا سے ہی مسلسل آن تھے۔

مجھے مختصر ترین وقت میں طویل کھلا فاصلہ طے کرنا تھا۔ اندر کسی کے دوڑتے ہوئے قدموں کی تیز دھمک گونجنے لگی۔ پے در پے

کئی گولیاں چلیں۔ میری سمت محفوظ تھی۔ میں آسانی سے عمارت تک پہنچ گیا اور دیوار سے اپنی پشت ٹکا کر ہانپنے لگا۔ یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے میرے پھیپھڑوں میں موجود ساری آکسیجن ختم ہو چکی ہو۔ تیز تیز سانس لینے کے باوجود میرا دم گھٹا جا رہا تھا۔ شاید میں نے اپنی زندگی میں کبھی اتنی تیز دوڑ نہیں لگائی تھی۔

فضا میں اچانک ایک برسٹ چلا۔ وہ یقیناً اول خان تھا۔ جواب میں دو دھماکے ہوئے۔

"تم خیریت سے ہو؟" میں نے چڑھتے ہوئے سانسوں کے درمیان بہ دقت تمام پوچھا۔

"کچھ سمجھ میں نہیں آ رہا کہ کیا ہو رہا ہے۔۔۔ ادھر کا احاطہ پھر تاریک ہو گیا اور اندھا دھند گولیاں آ رہی ہیں۔" اول خان کی آواز سے شدید پریشانی ظاہر ہو رہی تھی۔

"میں ادھر آنے کی کوشش کرتا ہوں۔ میری طرف ابھی بھی روشنی ہے۔"

"رہنا! وہ ادھر سے فرار ہونے کی کوشش کر رہے ہیں۔ تم کسی بھی طرح اندر گھسو اور ان پر پیچھے سے فائر کھول دو۔ ان کا یہ ڈرامہ اسی طرح ختم ہو سکتا ہے۔" پریشانی کے عالم میں بھی اس کا ذہن پوری طرح کام کر رہا تھا۔

"میں کوشش کرتا ہوں۔ تم انہیں اسی طرف الجھائے رکھو۔" یہ کہہ کر میں نے دیوار سے الگ ہوئے بغیر ایک طرف سرکنا شروع کر دیا۔ اسی وقت فضا ایک اور برسٹ سے لرز اٹھی۔ برسٹ تھمنے سے پہلے تین جوابی گولیاں چلیں اور پھر خاموشی ہو گئی۔

اس دوران میں، میں ایک بند کھڑکی تک پہنچنے میں کامیاب ہو چکا تھا۔ میں نے اندر سے ہونے والی کسی متوقع جوابی کارروائی سے خود کو بچاتے ہوئے کھڑکی پر زور ڈالا تو اسے ہلانے میں بھی کامیاب نہیں ہو سکا۔ کھڑکی اندر سے بولٹ تھی۔ خوش قسمتی کی بات یہ تھی کہ کھڑکی پر آہنی گرل موجود نہیں تھی۔ میں نے اپنے لیے میگزین کا نچلا حصہ مار کر کھڑکی کا شیشہ چکنا چور کر دیا۔ شیشہ ٹوٹنے کا شور کافی تھا مگر ٹکڑے اندر گرنے کی آواز ہلکی تھی۔ شاید کمرے میں فرش پر قالین بچھا ہوا تھا جس نے شور کو جذب کر لیا تھا۔

پچھلی سمت میں ایک مرتبہ پھر دو فائر ہوئے۔ میں نے ٹوٹے ہوئے شیشے میں سے ہاتھ ڈال کر نچلا بولٹ اوپر سرکا دیا۔ کھڑکی پر ہاتھ مارا تو وہ اپنی جگہ چھوڑ چکی تھی۔ میں نے نیچے جھک کر وہ پٹ باہر کھینچ لیا۔

"پوزیشن دو۔۔۔ میں انتظار کر رہا ہوں۔" اول خان کی مضطربانہ آواز ابھری اور میں نے آواز فوراً ہی گھٹا دی۔

فضا میں یکے بعد دیگرے دو فائر گونجے۔ میں نے نیچی آواز میں جواب دیا "میں ایک کھڑکی توڑ چکا ہوں۔ یہاں سے میری آواز اندر سنی جا سکتی ہے۔ میں کسی بھی لمحے اندر کود جاؤں گا۔"

"اندر سے بار بار ایک ہی ہتھیار استعمال ہو رہا ہے۔ ان میں سے ایک زخمی ہے، مر چکا ہے یا فرار ہو گیا ہے۔ اب ہمیں صرف ایک ہتھیار کو زیر کرنا ہے۔"

میرے لیے اول خان کا وہ اشارہ کافی تھا۔ وہ ہتھیار سے نکلنے والی گونج کو الگ الگ پہچاننے کے فن میں طاق تھا۔ اگر اندر ایک ہی آدمی تھا تو وہ اول خان کے قدم اکھاڑنے کی کوششوں میں لگا ہوا تھا۔ میں بے خوفی سے کھلی ہوئی کھڑکی میں سے تاریک کمرے میں کود گیا اور کئی ثانیوں تک ہلے بغیر اپنی جگہ پر بیٹھا رہا۔

کمرے کو خالی پا کر میں نے اپنی جگہ چھوڑ دی۔ اول خان سے پیغام رسانی اس مرحلے پر خطرناک ہو چکی تھی۔ کوئی بھی آواز میرے حریف کو بھڑکا سکتی تھی۔ میں نے اپنا ایئر پیس بند کر دیا اور پنجوں کے بل آگے بڑھنے لگا۔

دو طرفہ فائرنگ کا سکوت اس بار کچھ طویل ہوتا ہوا محسوس ہو رہا تھا کہ ایک زبردست برسٹ فائر ہوا۔ یوں محسوس ہوا جیسے اول خان نے ایک ہی مرتبہ اپنا پورا میگزین خالی کر ڈالنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔ وہ برسٹ تھمنے بھی نہ پایا تھا کہ فضا ایک زبردست دھماکے سے دہل اٹھی۔ میرے قدموں کے نیچے فرش تک لرز اٹھا۔

وہ کسی فائر کا نہیں، بلکہ بم کا دھماکا تھا۔ پوری کوششوں کے باوجود اپنے فرار کی کوئی راہ نہ پا کر ہمارے حریف نے شاید دستی بموں کے استعمال کا فیصلہ کر لیا تھا۔ مجھے اطمینان تھا کہ وہ دھماکا اول خان کا کچھ بھی نہیں بگاڑ سکا ہوگا۔ وہ عمارت کی دیوار سے چپکا ہوا تھا اور عمارت کی کسی بھی بنیاد میں دھماکا کرنے کا مطلب صرف اور صرف خودکشی ہوتا۔

میں کمرے کے اندھیرے میں اپنے گرد و پیش کی سن گن لیتا ہوا آہستہ آہستہ پیش قدمی کرتا رہا۔ اچانک مجھے ایک بغلی راہداری میں کوئی قوی ہیکل سایہ سا لہراتا ہوا محسوس ہوا اور میرے قدم وہیں رک کر رہ گئے۔

میں نے اندر کے خوف اور اندھیرے ماحول پر اپنی توجہ اس حد تک مرکوز کی ہوئی تھی کہ کئی موڑ کاٹنے کے بعد میں اپنی ٹھیک رخ کی سمت بھول چکا تھا۔ سامنے والی کھڑکی سے اندر گھسنے تک میرے دماغ میں یہ خیال واضح تھا کہ مجھے سیدھا چل کر مکان کے پچھلے حصے میں پہنچنا ہے جہاں اول خان مکان سے باہر مشکل صورت حال سے دوچار تھا۔

گمان یہ تھا کہ اس وقت اس مکان میں ایک حریف موجود تھا۔ اگر اندھیرے میں میری آنکھوں نے دھوکا نہیں کھایا تھا اور بغلی راہداری میں واقعی کوئی موجود تھا تو اس کا مطلب تھا کہ اس مکان کے مخفی حصے تک رسائی کا راستہ تھا اور مجھے پوری مستعدی سے راہداری میں داخل ہو کر سائے کو تلاش کرنا چاہیے تھا۔

میں ایک دیوار سے لگ کر آہستہ آہستہ آگے بڑھنے لگا۔ میں

پنجوں کے بل احتیاط سے چل رہا تھا تاکہ کوئی ہلکی سی آواز تک پیدا نہ ہو۔

راستے میں دائیں طرف ایک دروازہ نظر آیا تو میرا دل کنپٹیوں میں دھڑکنے لگا۔ وہ سایہ اس دروازے کے پیچھے بھی موجود ہو سکتا تھا۔ میں نے پھونک پھونک کر قدم آگے بڑھائے اور پھر وہ تک کمرا دیکھ ڈالا۔ وہاں کسی شخص کا وجود نہیں تھا۔

بڑھتے بڑھتے مجھے اس راہداری کا آخری بند سرا نظر آنے لگا تو میں چکرا کر رہ گیا۔ پتا نہیں میں اس مکان کی کن بھول بھلیوں میں بھٹک رہا تھا۔ اس پُراسرار سائے کا پتا تھا نہ ہی دوسرا عقبی راستہ تھا۔

ان الجھنوں کے باوجود میں بڑھتا ہی رہا اور پھر اچانک میرے سامنے آیا کہ سامنے سے وہ راہداری ضرور بند تھی مگر آخر میں وہ دائیں طرف مڑ گئی تھی۔ دائیں دیوار میں موجود خلا سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ راستہ نوّے درجے کے زاویے پر مڑتے ہی کشادہ ہو گیا تھا۔

میں رخ بدل کر پھرتی سے اس راستے کی دائیں دیوار سے چپک گیا اور بڑھتے بڑھتے اس کے آخری سرے تک جا پہنچا۔ جوں ہی میں نے سرے سے سر آگے نکال کر اس حصے میں جھانکا، فضا گولیوں کے ایک نئے برسٹ سے لرز اٹھی۔ اس بار وہ آوازیں بہت قریب کی تھیں اور میرے نتھنوں میں بارود کی تیز بُو بھی آئی تھی۔

برسٹ ختم ہو گیا۔ مگر میری نظریں اسی راستے پر جمی رہیں۔ اس کے اختتام پر ایک دروازہ کھلا ہوا تھا۔ جس میں سے بارودی دھواں اندر آ رہا تھا۔ تاریکی میں دروازے کے ساتھ ایک دراز قامت اور گراں ڈیل سایہ چپکا کھڑا تھا۔ اس عمارت میں جاری فائر آرائی کا گڑھ وہی مقام تھا۔

میں نے اپنی رائفل کو سیدھا کیا اور سامنے والی دیوار پر ایک لمبا برسٹ مار کر دہاڑا "ہتھیار ڈال دو۔ تم ایک چوہے کی طرح راستے پر گھیرے جا چکے ہو۔"

میرے برسٹ اور آواز کے جواب میں باہر سے اول خان نے بھی گولیاں برسا دیں۔ میں نے اپنا ایربس آن کر دیا۔ اس مقام پر پہنچنے کے بعد کسی احتیاط کی ضرورت باقی نہیں رہی تھی۔

"تم... کتے کے بچے!" اس طرف سے انگریزی میں جھلائی ہوئی آواز گونجی۔ اس بار مجھے آواز پہچاننے میں کوئی شک و شبہ نہیں ہوا۔ آخر کار راس المیڈا ہمارے دام میں آ ہی گیا تھا۔ دائیں طرف کی راہداری سے ٹکراتی کے ایک رخ پر میں اپنی رائفل کے ساتھ تیار تھا اور باہر اول خان اس کے بارودی استقبال کے لیے تیار تھا۔

میں نے اپنے ایربس کا بٹن دبا کر راس المیڈا کو سنانے کے لیے انگریزی میں کہا "ڈی فاڈاسے... کتے کا بچہ گھیرا جا چکا ہے۔ وہ اندر بھاگا تو میں اسے بھون دوں گا۔ تم دروازے پر نگاہ رکھو۔"

اول خان نے خوشی کے عالم میں اتنا لمبا برسٹ فائر کیا کہ وہ راہداری بارود کے دھوئیں سے بھرنے لگی اور راس المیڈا پر کھانسی کا دورہ پڑ گیا۔

"فائرنگ بند کرو" وہ بری طرح کھانستے ہوئے چیخا "میں نے ہتھیار ڈال دیے ہیں۔"

"دونوں ہاتھ اٹھا کر کھلے ہوئے دروازے سے باہر نکل جاؤ" میں نے اسے حکم دیا۔ یہ کہتے ہوئے میں نے ایربس کا بٹن بھی دبا دیا تھا تاکہ اول خان صورت حال سے غافل نہ رہے۔

"باہر والا دیوانہ وار فائرنگ کرتا ہے۔ وہ مجھے چھلنی کر دے گا" راس المیڈا کی آواز پر خوف غالب آ گیا تھا۔

"وہ کچھ نہیں کہے گا۔ باہر نکلو... یو سن آف اے گن!" میرے اعصاب تننے لگے۔

"یہ باہر آ گیا ہے اور میرے نشانے پر ہے" مجھے اپنے ایربس پر اول خان کا پیغام ملا۔

میں نے رائفل تھام کر اپنی سمت والی کشادہ راہداری میں دوڑ لگا دی۔ وہاں اس وقت بھی جلے ہوئے بارود کی تیز بُو پھیلی ہوئی تھی۔

میں بارودی دھوئیں سے بھری ہوئی راہداری طے کر کے اس مکان کے عقب میں کھلی فضا میں باہر نکلا تو تاروں بھرے آسمان کی پُراسرار چھاؤں میں وہاں وہ منظر میرا منتظر تھا جس کی حسرت ایک مدت سے میرے دل میں پروان چڑھ رہی تھی۔

احاطے کے اس حصے میں گھور اندھیرے کا راج تھا لیکن تاروں کی مدھم روشنی میں وہ منظر بہت واضح تھا۔ اول خان کے ہاتھ میں اس کی بھیانک رائفل دبی ہوئی تھی اور اس رائفل کی نال اس تنومند اور جسیم ہیولے کی طرف اٹھی ہوئی تھی جس کے بدن پر گہرے رنگ کے نیکر اور آدھی آستینوں والے سفید بنیان کے سوا اور کچھ نہیں تھا۔ اس نے اپنے دونوں ہاتھ سر سے اوپر اٹھائے ہوئے تھے۔

تھوڑی دیر پہلے سنائی دینے والے بم کے دھماکے سے پیدا ہونے والا غبار اور دھوئیں کا بادل چھٹ چکا تھا۔ اس وقت سکون اور سناٹے میں راس المیڈا کو اپنی رائفل کی زد پر لیتے ہوئے یہ محسوس ہی نہیں ہو رہا تھا کہ چند لمحوں پہلے وہ مکان لرزہ خیز فائرنگ اور دھماکوں کے شور سے لرز رہا تھا۔

میں پستہ قامت تھا، نہ اول خان مختنی شخصیت کا مالک تھا لیکن اس وقت راس المیڈا اپنے سوا چھ فٹ کے قد کے ساتھ ہمارے سامنے ایک دیو پیکر عفریت نظر آ رہا تھا۔

میری آہٹ پر اس نے اپنی گردن کو قدرے گھمایا۔ میں نے اس جلّاد کا چہرہ غور سے دیکھنے کے لیے اپنی جگہ تیزی سے تبدیل کی اور اسی وقت فضا ایک سائرن کی دل ہلا دینے والی آواز سے گونج اٹھی۔

"پولیس... مجاہد پولیس آ گئی۔" اول خان کے دہانے سے

اضطراری آواز نکلی "مجھے بہر لمحے کسی رمز کا لگا ہوا تھا۔ اتنی فائرنگ کے بعد تو قبر کے مردے بھی اٹھ کر یہاں آجاتے تو مجھے تعجب نہ ہوتا۔۔۔ پولیس پارٹی کو صرف میں ہی سنبھال سکتا ہوں۔ تمہیں اس خبیث کو سنبھالے رکھنا ہوگا۔" اس نے وہ فقرے اردو میں ادا کیے تھے۔

میرے برابر بیٹھے سے قبل راس البیڈا بھرائی ہوئی اور سپاٹ آواز میں انگریزی میں بولا "پولیس اب آگئی ہے تو تم لوگوں کو کس کی حمایت حاصل ہے؟ تم کس اختیار کے تحت آگ سے کھیل رہے ہو؟"

بظاہر اس کا سوال چونکا دینے والا تھا۔ مجھے معلوم تھا کہ وہ اردو سے بالکل نابلد ہے۔ ارل خان نے جو کچھ کہا اردو میں کہا تھا۔ راس البیڈا نے اس کی گفتگو کے دو چار انگریزی الفاظ سمجھ لیے ہوں تب بھی وہ اس کی تشویش سے واقف نہیں ہو سکتا تھا لیکن اس نے پولیس کی گشتی گاڑی کا قریب آتا ہوا سائرن کا شور سنا تھا اور پھر ارل خان کے لہجے کی بے ساختگی بھی محسوس کی تھی اس لیے اس نے آسانی سے اپنا مفہوم اخذ کر لیا تھا۔

"بھول جاؤ کہ اب تم قانون اور اختیار کی ذاتی کا سہارا لے کر بچ سکو گے" میں نے تلخ اور سفاکانہ آواز میں اسے جواب دیا "اس تاریک اور بے نام ٹھکانے پر تم راڈنی آرک نہیں، صرف راس البیڈا ہو۔۔۔۔ تھوڑی دیر بعد ہمارے خون آشام کتے بہت رغبت سے تمہارے بدن سے بوٹیاں ادھیڑیں گے۔"

"نہیں۔۔۔ نہیں! تم میرے ساتھ ایسا گھٹیا سلوک نہیں کر سکو گے۔"

سائرن کی آواز کشمیر روڈ پر اس مکان کے قریب آکر یک بیک

۔۔۔ دم توڑ گئی۔

صرف ایک لمحے کے لیے سکوت چھایا رہا پھر پولیس والوں نے اپنی آمد کے اعلان کے لیے ایک ہوائی فائر کر دیا۔ سرخ شعلہ فضا میں تیرتا ہوا کافی بلندی تک گیا اور معدوم ہو گیا۔

"باہر نکلو!" سڑک کی طرف سے کوئی اضطراری لہجے میں چیخا۔ "پولیس نے علاقہ گھیر لیا ہے۔"

اس وقت ہم لوگ مکان کے عقب میں تھے لیکن سڑک سے بہت زیادہ دور نہیں تھے۔ ارل خان نے اپنی جگہ چھوڑتے ہوئے اونچی آواز میں بانگ لگائی "یہاں جو کچھ ہو رہا ہے قانون کے نام پر ہو رہا ہے۔۔۔ اپنے ہتھیار نیچے کر لو۔ میں تم سے ملنے کے لیے باہر آرہا ہوں۔"

ارل خان کے حرکت میں آتے ہی راس البیڈا نے پانسہ بدلنے۔ شاید وہ کسی مکارانہ چال کے بارے میں سوچ رہا تھا لیکن میں اس بار اسے اپنے ہاتھوں سے پھسلنے کا کوئی موقع دینے پر آمادہ نہیں تھا۔ میری رائفل کی نال اس کے چوڑے سینے کی طرف اٹھی ہوئی تھی اور آنکھیں اس کے چہرے پر مرکوز تھیں۔

اس وقت تک میری آنکھیں اندھیرے میں دیکھنے کی عادی ہو چکی تھیں۔ میں اس سے پہلے کراچی ائیرپورٹ پر بھی اسے دیکھ چکا تھا لیکن وہاں اس نے اتنی سرعت سے اپنے رد عمل کا اظہار کیا تھا کہ میں غور سے اس کا جائزہ نہیں لے سکا تھا۔ اس لیے وہ میری زد پر آیا ہوا تھا اور آزادانہ نقل و حرکت پر قادر نہیں تھا۔ میں اسے گھور رہا تھا۔

اس کے دونوں کان آگے کی طرف قدرے مڑے ہوئے تھے چھوٹے چھوٹے گھونگھریالے بالوں کے بیچ اس کی گنج چندیا چمک رہی تھی۔ کسی چیتے دوحواری کی طرح سرد اور بے چین آنکھیں مجھے کسی ایسے سانپ کی یاد دلا رہی تھیں جو اپنے شکار کو نظروں ہی نظروں میں مسحور کر کے اچانک ہڑپ کر جانے کے چکر میں ہو۔ سیدھی لکیر کی طرح کھنچے ہوئے سفاکانہ ہونٹ یوں بھنچ پڑے تھے جیسے وہ مسکرانا ہی نہ جانتے ہوں۔

ارل خان پولیس والوں سے نمٹنے کے لیے بہت تیزی سے وہاں سے غائب ہوا تھا۔ ہم دونوں دیر تک خاموشی سے ایک دوسرے کی آنکھوں میں آنکھیں ڈالے کھڑے رہے۔ میری نظریں خونخوار تھیں۔ میں اپنے اس حریف سے پچھلا حساب چکانے کے لیے بے چین تھا اور وہ شاید مجھے تول رہا تھا۔

"مقابلہ ختم ہو گیا۔" آخرکار راس البیڈا کے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی دھیمی آواز برآمد ہوئی "تم جیت گئے میں ہار گیا۔۔۔ اس سرزمین پر اپنی یہ شکست میں مرتے دم تک نہیں بھول سکوں گا۔ یہاں آکر مجھے ذلت اور زخموں کے سوا کچھ بھی نہیں ملا۔۔۔۔ تو! اب سودا کرنے لیتے ہیں۔ بابل ہیڈ میرے سینے میں دفن رہے گی۔ تم صرف زبان کھولو میں تمہاری ہر شرط مان لوں گا۔"

میں استہزائیہ اور قدرے بھیانک ہنسی کے ساتھ بولا "تمہارے جسم پر تو شرٹ اور سال خوردہ نیکر کے سوا کچھ بھی نہیں ہے۔ تم میری شرط کیا پوری کرو گے۔۔۔۔ شاید یہودی بھی اپنے مردے کو پورا کفن دیتے ہیں۔ یہاں سے ہم تمہاری لاش کو ٹاٹ میں لپیٹ کر وائٹ ہاؤس بھیجیں گے۔ سر سے ٹخنوں تک تمہارے جسم کا کوئی حصہ کھلا ہوا نہیں رہے گا۔ زندہ دشمن کا ہم احترام کرتے ہیں مگر مرے ہوئے دشمن کا احترام کرتے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ آنے والے الیکشن میں تمہاری سالم لاش امریکا کے موجودہ صدر کو دوسری میعاد کے لیے صیہونی حمایت دلا سکے۔۔۔۔ یا تمہی مر بھی جانے تو سوالاکھ کا ہو گا ہے۔"

"آنے والے انتخابات میں ہم ہاتھی کی نہیں گدھے کی حمایت کر رہے ہیں۔" وہ گھبراہٹ میں میرے کہے ہوئے محاورے کا مفہوم سمجھے بغیر جلدی سے بولا "تم چاہو تو ہم اس سے دستبردار ہو سکتے ہیں۔ امریکا میں میرے ہم مذہب بہت منظم ہیں

اور میرے اشاروں پر عمل کرتے ہیں۔"

وہ واضح طور پر امریکا کی ڈیموکریٹک اور ری پبلکن پارٹی کے انتخابی تنازعات کی بات کر رہا تھا۔ میرے لیے سیاست کا ہر موضوع قطعی غیر دلچسپ تھا۔ میں نے کہا "گدھے ہمیشہ گدھوں کی ہی حمایت کرتے ہیں۔ تم جو چاہو کرتے رہو لیکن اپنی سرزمین پر۔ یہاں تم نے اب تک جو کچھ کیا ہے، اس کا خمیازہ بھگتنا ہوگا۔"

"میں اب تک یہ سمجھ رہا تھا کہ تمہیں پولیس اور قانون نافذ کرنے والے دوسرے اداروں کی بھرپور سرپرستی حاصل ہے لیکن ابھی تمہارے ساتھی نے پولیس کی تکرار کے ساتھ تم سے جس لب و لہجے میں باتیں کیں، اس سے ظاہر ہو رہا ہے کہ اس جنگ و جدل میں قانون تمہارا ساتھی نہیں ہے۔ مجھے پکڑ کر تمہیں کچھ حاصل نہیں ہو سکے گا۔ تم نے مجھے مار بھی دیا تو یہاں ہمارے رضاکاروں کا ایک جال بچھا ہوا ہے۔ وہ تمہیں گھیر گھار کر ایسے انجام سے دوچار کریں گے کہ تم ہر ایک کے لیے عبرت کا نشان بن جاؤ گے۔ ہم دو چیزوں پر کوئی سمجھوتا قبول نہیں کر سکتے۔ ہیروئن اور اسلامی ایٹم بم۔ تمہاری سرزمین پر یہ دونوں چیزیں پنپ رہی ہیں۔ گلیمر کراس بارڈر کے تحت ایران سے آنے والے ایٹمی سازوسامان اور آلات کی کھیپ پاکستان کی سرحدوں میں پہنچتے ہی حیرت ناک طریقے سے غائب ہو چکی ہے۔ شمالی مغربی پہاڑوں میں پاکستانی اور افغان منشیات ہیروئن بنا رہے ہیں جو دنیا بھر میں اپنا رنگ جما رہی ہے۔ مجھ سے لڑ کر تمہارا انجام بہت بھیانک ہوگا۔ امریکا میں ہاتھی والوں کی حکمرانی ہو یا گدھے والوں کی، ان دونوں کے لیے یہ مسائل اہم ہیں۔ وہ ان معاملات کو کسی قیمت پر نظر انداز نہیں کریں گے۔ میں زندہ رہوں یا تمہارے ہاتھوں مارا جاؤں، تمہارا انجام اچھا نظر نہیں آتا۔ مجھ سے سمجھوتا کر کے تم اپنا مستقبل محفوظ کر سکو گے۔"

میں نے اپنی رائفل کی نال کو بے رحمی سے جنبش دی اور زہر کی آواز میں کہا "تم میرے مستقبل کی نہیں، اپنے حشر کی فکر کرو۔ میں تم سے کہہ چکا ہوں کہ ہم اپنے زندہ دشمن کے بدترین دشمن ہوتے ہیں لیکن دشمن کے مُردے کی تذلیل نہیں کرتے۔ بڈیاں کھنچوانے کے بعد تم جس حالت کو پہنچو گے، اسی حالت میں امریکا پہنچائے جاؤ گے۔ اگر تمہاری صحیح سالم لاش امریکا پہنچ گئی تو آنے والے صدارتی انتخاب پر کوئی فرق کا اثر نہیں ڈال سکے گی۔ پھر تمہیں احتیاط سے مارنا بے سود ہوگا۔ تمہاری موت ایسی عبرت کا نشان بنے گی جس طرح تم میری موت کو عبرت کا کوئی تماشا بنا کر دیکھنا چاہ رہے ہو۔"

"تم مجھے نہیں مار سکتے۔" اس نے سرد اور مستحکم آواز میں کہا۔ "ایسا ہوتا تو اب تک مار چکے ہوتے۔ معلوم ہوتا ہے کہ تمہارا اور قانون کا کوئی ناجائز رشتہ ہے جو اجالوں میں معدوم ہو جاتا ہے لیکن اندھیروں میں گناہ کی طرح تیزی سے پروان چڑھتا ہے۔ ایسا نہ ہوتا تو فریڈم اراج پر تمہاری وحشیانہ چڑھائی کے بعد جھگڑی والے ہرگز اس درندگی کی ذمے داری قبول نہ کرتے۔ میری چھٹی حس بتاتی ہے کہ تم کسی مضبوط کھونٹے پر اچھل رہے ہو۔ تمہارے ملک کی قانونی قوتیں میرے سامنے بے بس بلکہ بے دست و پا ہیں کیوں کہ میں راس ایلیزا تمہیں ’رازقی‘ آرگ ہوں۔ ایک بڑے اور سب سے زیادہ طاقت ور ملک کا سفارت کار۔ لیکن تم جیسے قانون شکن شخص کو اسپیشل ٹاسک فورس کی سرپرستی حاصل ہے۔ تمہاری حکومت ایسی کسی فورس کے وجود سے مسلسل انکار کرتی چلی آ رہی ہے لیکن میرے جیسے البرٹو پلیساس نے اس فورس میں برسوں کام کر کے ایسا ٹھوس مواد فراہم کر دیا ہے جو یہ ثابت کرتا ہے کہ اس ملک میں درندوں کا ایسا غول سرگرم عمل ہے جو کسی قاعدے قانون کا لحاظ کیے بغیر صرف اپنی صوابدید پر کام کرتا ہے اور جسے چاہتا ہے، بے دریغ مار ڈالتا ہے۔"

میرے لیے حیران کن بات یہ تھی کہ ہم نے کئی بار بھرپور تیاریوں کے ساتھ راس ایلیزا کے خلاف کارروائیاں کی تھیں اور کراچی ائیرپورٹ والے آخری راؤنڈ کے سوا ہر موقع پر زبردست خون ریزی کے باوجود کسی کامیابی سے ہمکنار نہیں ہو سکے تھے لیکن اس روز ہمارے ستاروں نے یاوری کی تھی تو مہلک ترین بارودی ہتھیاروں کے دو طرفہ استعمال کے باوجود خون کا کوئی قطرہ بہا تھا نہ جسمانی تشدد کی کوئی نوبت آئی تھی اور راس ایلیزا میری رائفل کے خون آشام دہانے کی زد پر موجود تھا۔

"تمہاری اطلاعات ناقص ہیں۔" میں نے کہا "مگر تم اپنی آسانی کے لیے سمجھ لو کہ اس وقت تم اسپیشل ٹاسک فورس کے قیدی ہو۔ تم اس کے بارے میں جانتے ہو۔ وہ بہت بے باک لوگ ہیں۔ ملک و قوم کے مفادات کا معاملہ ہو تو قانون کی ذرا بھی پروا کیے بغیر من مانی کر گزرتے ہیں۔ تم راہ راست پر نہ آئے تو وہ خاموشی سے تمہاری گردن کاٹ دیں گے۔"

"شاید تمہارا ساتھی اسپیشل ٹاسک فورس کا کوئی بڑا افسر ہے۔" لمحہ بھر کے توقف کے بعد وہ دبی آواز میں بولا "میں حیران ہوں کہ مجھے پہچان لینے کے باوجود وہ مجھے اپنی رائفل کی زد پر لیے رہا۔ اگر وہ لوگ میری جان کے اتنے ہی دشمن ہیں تو اس نے پہلی فرصت میں میرا بدن چھلنی کیوں نہیں کر دیا؟"

"تمہاری یہ حسرت جلد ہی پوری کر دی جائے گی۔" میں نے زہریلے لہجے میں کہا "تمہاری موت سے پہلے ہم اپنے کچھ سوالوں کے جواب حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ موقع مل گیا ہے تو ہم اس سے فائدہ اٹھائیں گے۔"

"بے سود کوشش ہوگی تمہاری..... مجھے زندگی کا لالچ دے کر شاید تم اپنا مقصد حاصل کر لیتے لیکن میرا فیصلہ سنا دینے کے بعد یہ امید نہ رکھو کہ میں تمہاری توقعات کو پورا کر کے جاؤں گا۔"

"تمہارا ساتھی کہاں ہے؟" مجھے اچانک ہی اس کے سفید فام ساتھی کا خیال آ گیا۔

"ڈھونڈ لو!" وہ طنزیہ زہریلی ہنسی کے ساتھ بولا "میں پھنس گیا ہوں مگر وہ آزاد ہے۔ اسی گھر کے کسی اندھیرے گوشے میں دبک کر موقع کا انتظار کر رہا ہوگا۔ کسی بھی طرف سے ایک برسٹ چلے گا اور تم سب خاک و خون میں تڑپتے ہوئے نظر آؤ گے۔ میں اس وقت بھی اتنا بے یار و مددگار نہیں ہوں جتنا تم سمجھ رہے ہو۔"

میں بے اختیار جھرجھری لے کر رہ گیا لیکن زبان سے کچھ نہیں بولا۔

اس نے مجھے بروقت ایک خطرے کا احساس دلایا تھا۔ اس کا ساتھی مسلح اور آزاد تھا۔ وہ اس گھر کی تاریکی سے فائدہ اٹھا کر کسی بھی لمحے مجھے نشانہ بنا سکتا تھا۔ میں نے اضطراری طور پر اپنی رائفل کی نال کو جنبش دے کر کہا "فوراً اندر چلو... بالکل اسی پوزیشن میں۔"

میں اسے اسی راہداری میں واپس لے جانا چاہتا تھا جہاں سے ہم دونوں مکان کے عقب میں نکلے تھے۔ اس نے میری دھمکی کو نظر انداز کر دیا اور اپنی جگہ سے جنبش کیے بغیر کہا "باہر پولیس موجود ہے۔ مجھے معلوم ہے کہ جب تک تمہارا ساتھی واپس نہ آ جائے، تم گولی چلانے کی حماقت نہیں کرو گے۔ میں کھلی فضا میں ہی رہوں گا۔ تم زبردستی مجھے کنکریٹ کی بند دیواروں کے پیچھے نہیں لے جا سکتے۔"

میں نے فوری طور پر کسی رد عمل کا مظاہرہ کیے بغیر گزرتے ہوئے لمحات کے بارے میں سوچنا شروع کر دیا۔ میری زہر آلود نظریں تکبر اور ہیجان میں ملبوس "راس المیڈا" کے وجود پر جمی ہوئی تھیں۔ مجھے یاد آیا کہ باتوں باتوں میں ارل خان نے بتایا تھا کہ اس کی فائرنگ کے جواب میں صرف ایک ہی ہتھیار استعمال کیا جا رہا تھا۔ قدرے توازن کے ساتھ برقرار رہنے والی اس یکسانیت سے اس نے یہ نتیجہ اخذ کیا تھا کہ دو میں سے ایک حریف مر چکا تھا، زخمی ہو گیا تھا یا پھر فرار ہو چکا تھا۔ اس وقت راس المیڈا میری رائفل کی زد میں تھا" اس لیے یہ بات بالکل واضح تھی کہ جو کچھ بھی ہوا تھا" وہ اس کے جان نامی ساتھی کے ساتھ ہوا تھا۔

راس المیڈا کو خوش فہمی تھی کہ پولیس فورس ہماری حلیف نہیں بلکہ حریف تھی اور جب تک وہ لوگ اس مکان کی کشمیر روڈ والی سمت پر موجود تھے، میں اس پر گولی چلانے کی ہمت نہیں کر سکتا تھا۔ مجھے اگرچہ ٹاسک فورس والوں کے اندرونی طریقہ کار کے بارے میں بہت زیادہ معلومات نہیں تھیں مگر میں اپنے پچھلے تجربات کی روشنی میں اتنا ضرور جانتا تھا کہ ایس ٹی ایف والے کوئی نہ کوئی شعبدہ دکھا کر پولیس کو اپنے معاملات سے دور رکھنے میں کبھی بھی ناکام نہیں ہوتے تھے۔ قانون سے ماورا ایک ایجنسی کے طور پر انہیں کچھ ایسے اختیارات حاصل تھے جن کی بنا پر وہ امن و امان قائم رکھنے والی عام شہری ایجنسیوں کی مداخلت کے بغیر اپنے فرائض انجام دے سکتے تھے۔

مجھے یقین تھا کہ ارل خان کو پولیس پارٹی کو وہاں سے ٹالنے میں کوئی دقت پیش نہیں آئے گی۔

"بے سود ہے!" میں نے غرا کر کہا "اندر چلو ورنہ میں ابھی تمہاری پنڈلیاں چھلنی کر دوں گا۔"

"کمزور!" راس المیڈا نے سرد آواز میں کہا پھر بالکل غیر متوقع طور پر اس دیو پیکر عفریت نے میرے اوپر حملہ کر دیا۔ میرے کچھ سمجھنے سے پہلے ہی وہ میرے اتنے قریب آ چکا تھا کہ میرے لیے اس پر فائر کرنا ممکن نہیں رہا تھا۔ میں نے پھرتی سے اپنی پوزیشن قدرے تبدیل کی اور لمحہ بھر میں اپنی رائفل فضا میں اچھال کر اس کی نال اپنی گرفت میں لے لی۔ جوں ہی راس المیڈا میری زد میں آیا میں نے نال پکڑ کر اپنی رائفل پوری طاقت سے فضا میں گھمائی اور اس کے وزنی دستے نے پرشور آواز کے ساتھ راس المیڈا کے چہرے کا بایاں حصہ ادھیڑ ڈالا۔

وہ دیو پیکر عفریت اپنی ہی تندی کے زور میں بری طرح لڑکھڑا کر کرب ناک آواز میں دھاڑا اور پھر میری دائیں ٹانگ حرکت میں آ گئی۔ پیٹ میں پڑنے والی اس وحشیانہ ٹھوکر نے راس المیڈا کو زمین بوس کر دیا۔

اس نے اپنی حد سے بڑھی ہوئی خود اعتمادی کی وجہ سے بہت بری طرح مار کھائی تھی اور زمین چاٹنے پر مجبور ہو گیا تھا لیکن اس کے ساتھ اس کے منہ سے ناقابل بیان مغلظات کا نہ رکنے والا طوفان ابل پڑا تھا۔

وہ زمین پر گر کر کرب و اذیت سے لوٹ پوٹ ہو رہا تھا کہ میں نے بڑھ کر بائیں ہاتھ سے اس کے سر کے بال اپنی مٹھی میں جکڑ لیے" اس کے دہانے سے چند کربناک اور بے ساختہ آوازیں ابھریں مگر میں اسے بالوں کے سہارے کچی زمین یا لان پر گھسیٹتا ہوا اگلے دروازے کی طرف بڑھ گیا جو پوری عمارت کو اس گلی سے ملانے کا شاید واحد ذریعہ تھا۔ میں نے اسی دروازے سے راس المیڈا کو باہر نکالنے کے بعد خود باہر آنے کا فیصلہ کیا تھا۔

"حرام زادے...... میرے بال چھوڑو!" راس المیڈا غصے اور جھلاہٹ کے عالم میں چیخنے لگا "جان ابھی تم کو چھلنی کر کے رکھ دے گا۔ اس نے کچھ نہ کیا تو میں تمہارے ساتھ تمہاری پوری قوم کو فنا کر کے رکھ دوں گا...... وہ سب حرام کے جنے تھے۔ ان میں سے ایک بھی اصیل ہوتا تو تم میرے ساتھ یہ سلوک نہیں کر سکتے تھے۔"

وہ بساط کا پٹا ہوا ایک مہرہ تھا۔ اگرچہ وہ سب اس کی دہاڑ اور ابلتی ہوئی نفرت کا اظہار ہو سکتی تھی لیکن وہ تو کسی خونخوار بھیڑیے کی طرح غرا رہا تھا۔ اس کے تیور بتا رہے تھے کہ مار کھانے کے باوجود ہار ماننے پر آمادہ نہیں تھا۔ میں نے پوری قوت سے اس کے بازو

ایک جھٹکا دیا اور پھر اس کا چہرہ اپنے قدموں میں جھکتا چلا گیا۔

"تم کسی کنجر کے تخم ہو۔" اپنے نتھنوں پر اس کے چڑھتے ہوئے سانسوں کی حرارت محسوس کرکے میں نے سفاکانہ لہجے میں کہا "بڑی بار کر بھی ہار ماننے پر آمادہ نہیں ہو۔ تمہارا علاج یہی ہے کہ اب تم اپنی ناپاک زبان سے میرے پیر چاٹتے جاؤ...... تم نے ایسا نہ کیا تو میں پگھلا ہوا سیسہ تمہاری کھوپڑی میں اتار دوں گا۔ تم جانتے ہو کہ تمہیں مار دینا ہی میرا اولین مقصد ہے۔ تمہیں زندہ رکھ کر میں کوئی فیض حاصل نہیں کر سکوں گا۔"

اچانک میرے دائیں پیر کے برہنہ حصوں پر راس الیڈا کی گرم اور لیس دار زبان پھیلنے لگی اور وہ چڑھتے ہوئے سانسوں کے درمیان کہنے لگا "تم...... تم مجھے زندہ رہنے دو۔ میں تمہارے پیر ہی نہیں، بدن کا کوئی بھی حصہ خوشی سے چاٹ لوں گا۔ میں ابھی مرنا نہیں چاہتا، اپنی زندگی کے لیے مجھے تمہاری ہر شرط منظور ہے۔"

موت کی دہشت اس کی سب سے بڑی کمزوری تھی۔ اپنا پورا زور لگانے اور اس کے نتیجے میں مار کھانے کے بعد اس کی ساری ہیکڑی کافور ہو چکی تھی اور ایک مرتبہ پھر یہ بات ثابت ہو گئی تھی کہ راس الیڈا بذات خود بزدل آدمی تھا اور صرف اپنے آدمیوں کے بل بوتے پر اکڑا جاتا تھا۔

میں نے دبا کر اسے دروازے کی طرف لے جانے کی کوشش کی تو اس نے ذرا بھی مزاحمت نہیں کی، اپنے قدموں پر چلتا ہوا مکان کے پچھلے حصے میں داخل ہو گیا۔ اس کے بال بدستور میری مٹھی میں جکڑے ہوئے تھے۔

دروازے کے ساتھ ہی دیوار گیر سوئچ بورڈ موجود تھا۔ میں نے بٹن دبا کر راہداری روشن کر دی۔

راس الیڈا خوف اور بے بسی کے عالم میں پلکیں جھپکاتے ہوئے میری طرف دیکھ رہا تھا۔

"ہیلو...... تمہاری طرف کیا صورت حال ہے؟" اچانک ایئر پیس پر اول خان کی آواز ابھری۔

"میں اس خبیث کو اندر لے آیا ہوں۔ تم کہاں ہو اور آنے والوں کا کیا بنا؟" میں نے راس الیڈا کے چہرے پر سے نظریں ہٹائے بغیر سرگوشی میں جواب دیا۔

"وہ لوگ واپس جا چکے ہیں۔ میں غزال اور سلطان شاہ کے ساتھ ویرا کی تلاش میں مصروف ہوں۔ پچھلی گلی بالکل ویران پڑی ہوئی ہے۔ ویرا کا کہیں کوئی پتا نہیں ہے۔"

یہ خبر سنتے ہی میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ وہ اس رات کی سب سے بری خبر تھی اور بہت زیادہ تشویش ناک تھی۔ میں نے فوراً ہی کہا "جان بھی غائب ہے۔ ابھی تک اس کی موجودگی کا کوئی سراغ نہیں ملا ہے۔ ویرا کو اچھی طرح دیکھو۔ ہو سکتا ہے کہ اس نے پچھلی جانب سے فرار ہوتے ہوئے ویرا کو بے ہوش کر دیا ہو۔"

"ہم نے پوری گلی چھان ماری ہے۔" اول خان کی آواز سے مایوسی مترشح تھی "میرا خیال ہے کہ جان ٹکراؤ ہوتے ہی خاموشی سے بھاگ نکلا تھا۔ آثار کچھ اچھے نہیں ہیں۔ مجھے ڈر ہے کہ کہیں وہ ویرا کو اپنے ساتھ ہی نہ لے گیا ہو۔ آج اس لڑکی نے بے پروائی سے اپنا لائٹر جلا کر جس خرابی کی ابتدا کی تھی، اس کا سب سے بھاری خمیازہ شاید اسی کو بھگتنا پڑا ہے۔ پتا نہیں اب وہ کہاں اور کس حال میں ہوگی۔"

"تم فوراً واپس آؤ اور اس وحشی سانڈ کو سنبھالو۔ میں خود بھی ایک دفعہ ویرا کو تلاش کرنا چاہتا ہوں۔" میں نے مضطربانہ لہجے میں کہا "تم تینوں میں سے جو بھی مکان کے سامنے والے حصے سے اندر آئے، وہ ساری روشنیاں جلاتا ہوا آئے۔ اب تاریکی کا کوئی فائدہ نہیں ہے۔"

ایئر پیس پر خاموشی چھا گئی مگر میری طبیعت پر اضطراب طاری ہوتا چلا گیا۔ راس الیڈا سے ہمارے آخری تصادم میں جان کی طرف سے کوئی مداخلت نہ ہونے کی بنا پر یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ گئی تھی کہ وہ خطرہ بھانپ کر حالات بگڑنے سے پہلے ہی اس مکان سے فرار ہو گیا تھا لیکن میرا دل یہ بات ماننے کے لیے تیار نہیں تھا کہ اس نے مکمل خاموشی اور رازداری کے ساتھ ویرا کو زیر کر لیا

ہوگا۔ وہ بے خبری میں وار کر کے ویرا کو بے ہوش کر بھی لیتا تو اس کے لیے یہ ممکن نہیں تھا کہ وہ اتنی رات گئے ویرا کو اپنے کندھے پر لاد کر پیدل ہی دوڑ لگانے کا سنگین خطرہ مول لیتا۔ اس احاطے میں دو گاڑیاں موجود تھیں' میں نے انہیں نہیں دیکھا تھا لیکن میں یہ جانتا تھا کہ اس تمام بھاگ دوڑ میں کہیں بھی کسی گاڑی کا انجن اسٹارٹ ہوا تھا' نہ اس احاطے سے کوئی گاڑی باہر نکلی تھی۔ جان کے لئے یہ ممکن نہیں تھا کہ وہ ویرا کو اپنے کندھے پر لاد کر طویل عقبی گلی طے کرتا اور پھر کسی خطرے سے دوچار ہوئے بغیر اپنے کسی محفوظ ٹھکانے پر پہنچ جاتا۔

میری نگاہیں راس المیڈا کے زخمی چہرے پر مرکوز تھیں۔ روشنی ہونے کے بعد میں یہ دیکھ چکا تھا کہ اس کے چہرے کے بائیں حصے پر اس وقت مصنوعی سیاہ مسا موجود نہیں تھا۔ وہ بازی ہار جانے پر بہت سراسیمہ اور پریشان نظر آرہا تھا مگر مجھے اس صورت حال سے حاصل ہونے والی عارضی خوشی ویرا کے لیے پیدا ہونے والی تشویش میں معدوم ہو چکی تھی۔ میرا ذہن مسلسل ویرا کی تلاش میں الجھا ہوا تھا۔

انسان تشویش' مایوسی اور وسوسوں کے کسی مضبوط جال میں گھرا ہوا ہو تو خوش فہمیوں کی راہ نکالنے کے لیے اس کا ذہن بعض اوقات عجیب کرتب دکھاتا ہے۔ ان لمحات میں مجھے ایک انوکھا خیال آیا۔ ہو سکتا ہے کہ ویرا پچھلی گلی کے کسی تاریک گوشے میں چھپی ہوئی ہو اور اس نے جان کو فرار ہوتے ہوئے دیکھ کر اس پر وار کرنے یا اسے براہ راست للکارنے کے بجائے خاموشی سے اس کا تعاقب کرنے کا فیصلہ کر لیا ہو۔

ویرا کے خاموشی سے غائب ہونے کی ایک وہی امکانی صورت ہو سکتی تھی مگر غور کرنے پر وہ امکان بھی اپنا جواز کھو بیٹھا۔ ویرا خاموشی سے اس کے تعاقب میں نکلی ہوتی تو وہ سلسلہ صرف عقبی گلی کے اختتام تک برقرار رہ سکتا تھا۔ گلی ختم ہونے کے بعد وہ دونوں سڑک پر نکلتے تو جان کوئی نہ کوئی سواری حاصل کرنے کی کوشش کرتا۔ اتنی رات گئے یہ ممکن نہیں تھا کہ جان کے ساتھ ویرا کو بھی کوئی سواری مل جاتی۔ تعاقب کا سلسلہ ٹوٹنے کا خطرہ بھانپتے ہی ویرا کو جان کے مقابلے پر آجانا چاہیے تھا۔ اس مقابلے کا جو بھی نتیجہ برآمد ہوتا' ہمیں یہ معلوم ہو جاتا کہ اس مکان کی حدود سے باہر بھی تصادم کا کوئی سلسلہ چل نکلا ہے لیکن ایسا نہیں ہوا تھا۔ جو کچھ ہو رہا تھا' راس المیڈا کی کمین گاہ میں ہو رہا تھا۔ اس سے باہر فضا پر گہرا سکوت طاری تھا۔

ساری مغز سوزی کے باوجود ویرا کی پراسرار گمشدگی کا مسئلہ اپنی جگہ برقرار تھا۔

روشن راہ داری میں راس المیڈا میرے نشانے پر تھا۔ بظاہر میں پوری طرح اس کی طرف متوجہ ہو گیا تھا مگر میرا ذہن ویرا کی فکر میں الجھا ہوا تھا۔ وقت رینگ رینگ کر بہت دھیرے دھیرے

گزر رہا تھا۔ پھر اچانک مکان کے کسی دور افتادہ حصے میں چھنا کے کی آواز ابھری پھر رات کے سناٹے میں کسی سوئچ کی آواز سنائی دی۔ تاریک مکان کے کسی حصے میں یک بہ یک روشنی پھیل گئی تھی اور در و دیوار کی رکاوٹوں کے باوجود میری حساس نگاہیں اس روشنی کا انعکاس محسوس کر رہی تھیں۔

"جو جہاں ہے' وہیں رکا رہے ورنہ میں بے دریغ فائر کروں گا۔" فضا میں سلطان شاہ کی تجسس آواز گونجی "اس وقت پوری عمارت محاصرے میں لی جا چکی ہے۔"

سلطان شاہ کی آواز سنتے ہی مجھے یوں محسوس ہوا جیسے میرے سر سے بہت بڑا بوجھ اتر گیا ہو۔ میں نے بے خوفی سے بلند آواز میں کہا "بے فکری سے روشنیاں جلاتے ہوئے اندر آجاؤ۔ اس وقت پوری عمارت سنسان پڑی ہوئی ہے۔ میں مکان کے پچھلے حصے میں اپنے گندے شکار کے ساتھ موجود ہوں۔"

"میں آرہا ہوں!" سلطان شاہ کی آواز گمبیر تھی۔ میری طرح شاید وہ بھی ویرا کی طرف سے فکر مند تھا۔

"گولی نہ چلانا...... ہم بھی قریب ہیں۔ ہمیں تم دونوں کی آوازیں بہت واضح سنائی دے رہی ہیں۔" لمحہ بھر کے توقف کے بعد ایڈ بنس پر اول خان کی آواز ابھری۔ شاید غزالہ اس کے ساتھ تھی۔

چند ثانیوں بعد ہی وہ دونوں کھلے ہوئے عقبی دروازے سے روشن راہ داری میں آگئے۔ اس وقت غزالہ آگے تھی۔ وہ اپنی رائفل کے ساتھ بہت پُرعزم اور خطرناک نظر آرہی تھی۔ اول خان اس کے پیچھے تھا۔

ان دونوں کی آنکھوں میں تیرتی ہوئی مایوسی دیکھ کر مجھے کوئی سوال پوچھنے کی ضرورت پیش نہیں آئی۔ میں نے بھانپ لیا کہ وہ ویرا کا سراغ لگانے میں ناکام رہے تھے۔ ان دونوں کے تیور دیکھ کر راس المیڈا کی آنکھیں خوف سے مزید پھیل گئی تھیں۔ وہ نسل پرست صیہونی دہشت گرد اپنے ہر عمل سے یہ بات ثابت کر رہا تھا کہ اپنے ساتھیوں سے بچھڑ کر وہ اپنی ساری ہیبت اور بربریت بھول چکا تھا۔ اس وقت اسے اپنی جان کے لالے پڑے ہوئے تھے۔

اسی اثنا میں سلطان شاہ بھی پوری عمارت میں چراغاں کرتا ہوا ہمارے ساتھ آملا۔

"ویرا کا کچھ پتا چلا؟" غزالہ اور اول خان پر نگاہ پڑتے ہی اس نے اضطراری لہجے میں پوچھا۔

ان دونوں کی خاموشی اس کے سوال کا بھرپور جواب تھی۔ غزالہ کی آنکھیں دہک اٹھیں اور وہ راس المیڈا کے سامنے پہنچ گئی۔ اس نے اپنی مہیب دور مار رائفل کی لمبی نال راس المیڈا کے پیٹ پر اس قدر زور سے رہائی کہ وہ کراہ اٹھا۔ ذلیل صفت اس وار سے نجات پانے کے لیے لڑکھڑا کر دو قدم پیچھے سرک گیا۔

"ویرا کہاں ہے؟" سلطان شاہ نے اسے گھورتے ہوئے غرا کر پوچھا۔ یہ سوال اس نے انگریزی میں کیا تھا۔

پہلی کوشش میں راس المیڈا بولنے میں کامیاب نہیں ہوا۔ اس کے ہونٹ ہلے اور دہانے سے چپ چپ کی ایسی آواز برآمد ہوئی جیسی راتب کھاتے ہوئے کتے کے منہ سے نکلتی ہے۔ غالباً موت کی دہشت سے اس کا دہانہ خشک ہو رہا تھا اور زبان تالو سے چپک رہی تھی۔

"م م ..... مجھے ..... نہ ..... نہیں معلوم" اس نے ہکلاتے ہوئے بدقت تمام جواب دیا "میں تمہارا قیدی ہوں اور شروع سے اب تک اسی چھت کے نیچے موجود ہوں۔"

سلطان شاہ نے گن تھری کی نال سے راس المیڈا کے سینے پر بے دردی سے ہلکی سی ضرب لگائی اور وہ بے اختیار ایک سسکی لے کر رہ گیا۔

"یہ کچھ نہیں بتا سکے گا۔" میں نے اردو میں سلطان شاہ کو سمجھایا "اگر وہ کہیں بھی موجود نہیں ہے تو اس کی زندگی سخت خطرے میں ہے۔ ہمیں اس کے لیے جلد کچھ کرنا ہوگا۔"

"میں نے دوڑ کر دونوں سروں تک پچھلی گلی دیکھ ڈالی ہے۔" اول خان نے زبان کھولی "وہاں دور دور تک کسی ذی روح کا وجود نہیں ہے۔"

"لان ... مردود کے بے ہوش چوکیدار کے سوا اور کوئی نہیں ہے۔" فرمانہ بولی۔ اول خان کا اندازہ ہے کہ بھاگنے والے کا کوئی داؤ چل گیا ہوگا۔ وہی ویرا کو بے ہوش یا زخمی کر کے اٹھا لے گیا ہے۔"

"ویرا اتنی کمزور اور بودی نہیں تھی کہ کوئی آواز نکالے بغیر یوں اسیر ہو جاتی۔" سلطان شاہ نے تڑپ کے کہا "وہ اپنی خواب گاہ میں نہیں تھی۔ ایک مکار دشمن کے مقابلے پر میدان میں اتری ہوئی تھی۔ وہ اتنی غافل نہیں ہو سکتی تھی کہ کوئی بھگوڑا اسے اتنی آسانی سے اٹھا لے جائے۔"

"جذباتی ہونے کی ضرورت نہیں۔" اول خان نے اسے ٹوک دیا "حالات اور واقعات ہمارے سامنے ہیں۔ اب خوش فہمی کی کوئی گنجائش باقی نہیں رہی ہے۔ ہمیں دیکھنا ہوگا کہ جان یہاں سے بھاگ کر کہاں گیا ہوگا۔"

"یہ بات تو ہمارا قیدی ہی بتا سکتا ہے۔" میں نے راس المیڈا کو گھورتے ہوئے کہا۔ اردو میں ہونے والی ہماری گفتگو نے اسے بہت زیادہ ہراساں کر دیا تھا۔

"تمہارے دو انجام ہو سکتے ہیں۔" میں نے اس سے انگریزی میں کہا "تم پر وقت برباد کیے بغیر تمہیں ذبح کر کے یہیں پھینک دیا جائے ..... اگر تم جان کی نئی پناہ گاہ کے بارے میں کچھ بتا سکتے ہو تو تمہیں ویرا کی بازیابی تک زندہ رکھا جا سکتا ہے۔ جلدی بتاؤ کہ تم کیا چاہتے ہو؟"

کی طرف سے پریشانی دور ہو جائے پھر تم دیکھنا کہ میں اس کی کیا درگت بناتا ہوں۔“

تشویش اور فکر مندی کے ماحول میں اول خان کا وہ شگفتہ فقرہ رائگاں گیا۔ سلطان شاہ نے اپنی ہی گھری ہوئی لاتعلقی سے ٹکا کی اور راس المیڈا کے دونوں پیر تھام کر اسے کسی مویشی کی طرح فرش پر گھسیٹ کر عقبی دروازے کی طرف لے جانے لگا۔

میرے استفسار پر اول خان نے بتایا کہ گاڑی پیچھے لانے کے لیے کوئی باقاعدہ راستہ نہیں تھا لیکن سرسبز لان کو روند کر اس کی جیپ آسانی سے پیچھے آسکتی تھی۔ راس المیڈا کی وزنی لاش کو کم از کم محنت کے ساتھ لے جانے کے لیے وہی سب سے بہتر راستہ تھا۔

فیصلہ ہو جانے کے بعد سارے کام تیزی سے ہوتے چلے گئے۔

راس المیڈا بے ہوش تھا مگر یہ خطرہ تھا کہ وہ راستے میں ہوش میں آنے کے بعد اول خان کے لیے مسئلہ نہ بن جائے۔ اس خطرے کے سدِ باب کے لیے اس کے ہاتھ پیر مضبوط ڈوریوں سے جکڑ کر اسے اول خان کی جیپ کے عقبی حصے میں ڈال دیا گیا۔ دیوار کے سائے میں بے ہوش پڑے ہوئے مقامی چوکی دار کو اس کے حال پر چھوڑ دیا اور اول خان بے ہوش قیدی کو لے کر وہاں سے اسٹیشن کی طرف روانہ ہو گیا۔

اسے رخصت کرنے کے بعد ہمارا زیادہ دیر تک وہاں رکنا خطرناک تھا۔ غزالہ پہلے ہی برابر والے مکان میں جا کر اپنے ساتھ کیا ہوا سامان سمیٹنے میں مصروف ہو چکی تھی۔ میں نے وہاں جاتے ہوئے سلطان شاہ کو ہدایات دیں اور اس نے بند کمرے کے قریب جا کر وہاں قید چوکی دار کو بتایا کہ وہاں مسلح تصادم کی وجہ سے بدترین حالات پیدا ہو چکے تھے۔ باہر سے اس کے کمرے کی کنڈی کھولی جا رہی تھی لیکن دن کا اجالا نمودار ہونے سے پہلے اسے کمرے ہی میں رہنا تھا۔ اندھیرے میں باہر آنے کی صورت میں اس کی جان کو خطرہ لاحق ہو سکتا تھا۔

وہ خوف زدہ شخص ابتدا سے ہی تعاون پر آمادہ تھا۔ اس نے اندر سے پھنسی پھنسی آواز میں سلطان شاہ کی ہدایت پر عمل کرنے کا وعدہ کیا اور اس کے دروازے کی کنڈی کھول دی گئی۔

اس آخری کام سے فارغ ہو کر ہم تینوں وہاں سے روانہ ہو گئے۔

مجھے خوف تھا کہ اس وقت اول خان ہمارے ساتھ نہیں تھا۔ اگر راستے میں پولیس کی کسی گشتی پارٹی سے سامنا ہو جاتا تو ہم اپنے پاس موجود اسلحے کا کوئی جواز پیش نہیں کر سکتے تھے لیکن غنیمت یہ تھا کہ اس وقت کشمیر روڈ پر دور تک سناٹے کا راج تھا۔ کے ایم سی اسپورٹس کمپلیکس میں اگر اس دن شادی بیاہ کی تقریبات منعقد بھی ہوئی تھیں تو وہ شہر کے بگڑے ہوئے حالات کی وجہ سے بہت دیر پہلے ختم ہو چکی تھیں اور اس وقت ان میدانوں میں بس واجبی سی اِکا دُکا روشنیاں نظر آرہی تھیں۔

واپسی کے لیے ہمارے پاس دو متبادل راستے تھے۔ کشمیر روڈ سے ہو کر ہم مزارِ قائد اور پھر نمائش اور پھر صدر سے ہوتے ہوئے کلفٹن کی طرف نکل جاتے مگر اس راستے میں نمائش کی پولیس چوکی خطرناک ثابت ہو سکتی تھی۔ اس علاقے میں وہ چوکی رات بھر فعال اور پُرہجوم رہتی تھی۔ دن کے اوقات میں وہاں ٹریفک کے گھنٹے کی بھیڑ بھاڑ ہوتی تھی لیکن رات میں وہاں قریب ہی دوار کے گشتی دستوں اور ان کی گاڑیوں کی بھیڑ بھاڑ رہتی تھی۔ دوسرا راستہ طارق روڈ کا تھا جس سے ہو کر ہم وہاں تک پہنچے تھے۔ میں نے ممکنہ خطرات کا موازنہ کرنے کے بعد سلطان شاہ کو طارق روڈ ہی کی طرف چلنے کی ہدایت دے ڈالی۔

علامہ اقبال روڈ سے طارق روڈ کی طرف گھومتے ہوئے میں نے ایرفون پر اول خان سے رابطہ کیا ”کہاں تک پہنچے ہو؟ تمہارا سفر کیسا چل رہا ہے؟“

”ویران سڑکوں پر ڈرائیونگ میں مزہ آرہا ہے۔“ اول خان نے جواب دیا ”قیدی بدستور بے ہوش ہے اور اس وقت میں حسن اسکوائر سے آگے نکل چکا ہوں۔ سبزی منڈی پر پھلوں اور سبزیوں سے لدے ہوئے ٹرکوں اور تھکے تھکے مزدوروں کی بھیڑ کے باوجود سڑک بند نہیں تھی۔ میرا خیال ہے کہ مجھے واپس لوٹنے میں زیادہ دیر نہیں لگے گی۔“



"ہمیں بھی ابھی تک میدان صاف ملا ہے۔ راستے میں کوئی پولیس پارٹی ٹکرا گئی تو کیا ہوگا؟"

"ایسی باتیں مت سوچو۔" اول خان کا لہجہ سخت ہوگیا "کوئی مل ہی جائے تو اس بس پر مجھ سے بات کرا دینا۔ میں خود انہیں ہر بات سمجھا دوں گا..... یہ بتاؤ کہ ویرا کے بارے میں تم نے کیا سوچا ہے؟"

"میرا ذہن بالکل سپاٹ ہے۔ اتنے بڑے شہر میں ایک لڑکی کا سراغ لگانا آسان نہیں ہے۔"

"سوچتے رہو، کوئی نہ کوئی راہ نکل ہی آئے گی۔ میں خود بھی اس احمق لڑکی کے لیے پریشان ہوں جو اس وقت اپنی ہی غلطی کا خمیازہ بھگت رہی ہے۔ اسے بازیاب کرانا ہوگا۔"

"تم اس طرح بات کر رہے ہو جیسے اس کے اغوا پر مجھے مورد الزام ٹھہرا رہے ہو۔" میں نے شکوہ کیا۔

"یہ تم نے کیسے سمجھ لیا؟" اول خان کی آواز میں حیرت عود کر آئی۔

"تم بار بار حوالہ دے رہے ہو کہ وہ اپنی غلطی کا خمیازہ بھگت رہی ہے۔ اس نے غلطی کی ہے تو اسی کو مزہ چکھنا ہوگا۔ یہ اور بات ہے کہ اس واقعے پر ہم میں سے کوئی بھی خوش نہیں ہے۔"

"وہ بہت حساس لڑکی ہے۔" ایک گہرے سانس کے بعد اول خان کی آواز آئی "تمہیں یاد ہوگا کہ گڑبڑ کا آغاز ہونے ہی میں نے سلطان شاہ کو جنگلی گلی میں بھیجنے کا فیصلہ کیا تھا لیکن اس نے صاف کہہ دیا تھا کہ اس کی حماقت کی وجہ سے سلطان شاہ کی جگہ تبدیل نہیں ہوگی۔ اپنی حماقت کے نتائج کو بھگتنے کی اخلاقی ذمے داری اسی کی ہے۔ میں صرف اس بات کو اجاگر کر رہا ہوں۔ میرا مقصد تمہیں یا کسی اور کو الزام دینا نہیں ہے۔"

"چلو میں مانے لیتا ہوں۔ اب تم یہ نہ کہہ دینا کہ اپنی حماقت کی اخلاقی ذمے داری نبھانے کے لیے ویرا نے مجرمانہ احساس کے ساتھ خود کو جان کے حوالے کر دیا ہوگا۔ وہ حساس ضرور ہے لیکن دشمن اور لڑائی کے معاملے میں بہت سفاک ہے۔ وہ آسانی اور خاموشی سے ہتھیار ڈالنے والوں میں سے نہیں ہے۔"

"مایوسی کی وجہ سے اس وقت تم چڑچڑے پن کا شکار ہو رہے ہو۔ میں تم سے بحث نہیں کروں گا۔ کوئی معقول تجویز ذہن میں آئے تو مجھ سے رابطہ کر لینا۔ فی الحال خدا حافظ۔"

"میں شرط لگا سکتا ہوں کہ اول خان کے ذہن کے کسی گوشے میں ویرا نے ڈیرے ڈالے ہوئے ہیں۔" سلطان شاہ سڑک پر سے نظریں ہٹائے بغیر پُریقین لہجے میں بولا "وہ ہمیشہ اس کے گن گاتا رہتا ہے۔"

"تھوڑی دیر پہلے تم ویرا کی وجہ سے راس الہیڈا کو پچھاڑ کھانے پر تلے ہوئے تھے۔" غزالہ نے چبھتے ہوئے لہجے میں اسے یاد دلایا "میں مانتی ہوں کہ اس میں بہت سے عیب اور خامیاں ہیں مگر ہم میں سے کون ہے جو اس سے متاثر نہیں ہے؟ اپنی ساری خرابیوں کے باوجود وہ سحر انگیز بلکہ طلسماتی شخصیت کی مالک ہے۔"

"شاید تم میرے بہانے ویرا پر چوٹ کر رہی ہو۔" سلطان شاہ نے خوش دلی سے کہا۔

"اس وقت مذاق برا لگ رہا ہے۔" غزالہ کی آواز سے خفگی مترشح تھی "میں کسی پر چوٹ نہیں کر رہی، حقیقت بیان کر رہی تھی۔ بعض اوقات میں بھی اس سے چڑنے لگتی ہوں لیکن اس کے اغوا کے بعد مجھے یوں محسوس ہو رہا ہے جیسے میری کوئی عزیز سگی بہن مجھ سے بچھڑ گئی ہو۔"

"وہ جادوگرنی ہے۔" سلطان شاہ خود کلامی کے انداز میں بڑبڑایا "موقع ملتے پر ہم سب کو کچوکے لگاتی رہتی ہے اور پھر بھی ہمارے دلوں پر حکمرانی کرتی ہے۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ ہم سب اس کے لیے فکرمند کیوں رہتے ہیں۔"

"تم سمجھ ہی نہیں سکتے۔" غزالہ نے نرمی سے کہا "وہ تمہیں چڑانے کے لیے تم سے چھیڑ چھاڑ کرتی ہے اور تم اس سے بدکنے لگتے ہو۔ اس کی ان چھوٹی چھوٹی دل آزاریوں میں بھی اپنائیت کی جھلک ہوتی ہے۔ وہ دل کی بری نہیں ہے۔ میرا بس چلے تو میں آج ہی تمہاری اور اس کی شادی کروا کے ہمیشہ کے لیے سارے جھگڑے ختم کرا دوں۔"

"وہ بازیاب ہوگئی تو میں اس سے تمہاری اس تجویز پر بات ضرور کروں گا۔" میں نے جلدی سے کہا۔

"یہ ہرگز نہیں ہو سکتا۔" سلطان شاہ برہم ہو کر بولا "اس سے تو بہتر ہوگا کہ تم دونوں مجھے ہمالیہ کی کسی چوٹی سے موت کی اندھی کھائیوں میں دھکیل دو۔ اسے میری زندگی پر ذرا بھی تصرف حاصل ہوگیا تو وہ میرا جینا حرام کر دے گی۔ جو عورت دن رات شراب کے نشے میں غرق رہنے کو زندگی کی معراج سمجھتی ہو، اسے کون اپنی بیوی بنانا پسند کرے گا۔ اپنی عورتیں شرابی شوہروں کو برداشت کیا کرتی ہیں تو ایک شرابی بیوی کو کون بھگتے گا۔"

"وہ اپنی تنہائیوں کی تلخی کو شراب میں گھول گھول کے پیتی رہتی ہے۔" میں نے اسے سمجھانے کی کوشش کی۔ "اس سے بات کی جا سکتی ہے۔ گھر بسنے کی کوئی صورت پیدا ہوئی تو وہ یقیناً یہ عادت ترک کر دے گی۔"

اس وقت ہماری گاڑی شارع الجبل سے گھوم کر گورا قبرستان کے سامنے سے گزر رہی تھی۔ سلطان شاہ نے بھنا کر اسٹیئرنگ کاٹا اور گاڑی فٹ پاتھ کے کنارے لے جا کر اچانک بریک لگا دیے اور تیز آواز میں کہا "اگر میرے بارے میں تم دونوں کی سوچ اسی قدر بے رحمانہ ہے کہ تم ویرا کی خوشی کے لیے مجھے قربانی کا بکرا بنانے پر تلے ہوئے ہو تو میرا تمہارے ساتھ گزارہ نہیں ہو سکتا۔ مجھے یہیں

اپنا منہ کالا کر لینا چاہیے...“

وہ غصے میں گاڑی کا دروازہ کھول کر نیچے اتر رہا تھا مگر میں نے اس کا بازو دبوچ کر اسے سیٹ پر بیٹھا رہنے پر مجبور کر دیا اور کہا۔ ”رات کے سناٹے میں بلاوجہ تماشا بننے اور بنانے کی کوشش مت کرو اور گاڑی چلاتے رہو۔ اپنی ان حرکتوں سے تم مجھے پاگل کر دو گے...“

”میری کیا حرکتیں ہیں؟“ وہ میری بات کاٹ کے بولا ”سب کچھ تم دونوں کا کیا دھرا ہے۔“

اشتعال کے باوجود اس نے موقع کی نزاکت سمجھ لی تھی اور چون وچرا کیے بغیر گاڑی کو دوبارہ حرکت میں لے آیا تھا۔ میں نے اسے ملامت کرتے ہوئے کہا ”تمہاری ہر بات نرالی اور عقل سے باہر ہوتی ہے۔ ویرا پر ذرا سا بھی برا وقت آجائے تو یوں تڑپ اٹھتے ہو جیسے وہ تمہاری پیدائشی محبوبہ ہو اور ہم تمہاری اور اس کی شادی کی بات چھیڑیں تو اسے گالی سمجھتے ہو۔ ٹھنڈے دل سے تم خود اپنے ان متضاد رویوں کا تجزیہ کرو اور ایمان داری سے بتاؤ کہ تم کیا چاہتے ہو۔ میرا خیال ہے کہ تم خود بھی کسی فوری نتیجے پر نہیں پہنچ سکو گے۔“

”تم لوگ میری انسانی ہمدردی کو غلط سمجھتے رہے ہو“ وہ غراتے ہوئے بولا۔

”یہ انسانی ہمدردی کی کون سی قسم ہے کہ تم نے ویرا کے اغوا کی خبر سنتے ہی مار مار کر اس ایلیڈا کا بھرکس نکال دیا تھا۔ اس وقت تم جنون کے عالم میں نظر آ رہے تھے“ میں نے کہا۔

”وہ میری غلطی تھی“ سلطان شاہ تلخی سے بولا ”اس بار تو ویرا صرف اغوا ہوئی ہے۔ آئندہ وہ ماری بھی گئی تو میں کوشش کروں گا کہ اس کے لیے کسی دردمندی یا ترحم دلی کا مظاہرہ نہ کروں۔“

”مگر اس کے دشمن!“ غزالہ بے ساختہ تلملا کر بول پڑی۔

”کیا تمہیں اس وقت تم کیا ہذیان بک رہے ہو۔“

”سچی باتیں کڑوی بلکہ ہذیان ہی لگتی ہیں“ سلطان شاہ اڑا کا لہجے میں بولا ”میں بھی ویرا کی جان کا دشمن نہیں ہوں۔ میری طرف سے وہ ہزار برس زندہ رہے مگر میں نے فیصلہ کر لیا ہے کہ اب اس کے دکھ سکھ پر کسی ردعمل کا اظہار نہیں کروں گا۔ اس کی ہمدردی اور خبرگیری کے لیے تم لوگ ہی کافی ہو۔“

بات بڑھانے سے کوئی فائدہ نہیں تھا۔ سب ہی خاموش ہو گئے۔ فضا میں انجن کا دھیما شور باقی رہ گیا۔

میں نے سگریٹ سلگا کر اپنی طرف کی کھڑکی کا شیشہ گرا لیا اور شمال مغرب کی طرف سے آنے والی ڈھلتی رات کی خنک ہوا کی سے لطف اندوز ہونے لگا۔ اس وقت ہمارے سفر کی سمت ایسی تھی کہ گزرتا ہوا ہر لمحہ ہمیں سمندر سے قریب تر لے جا رہا تھا اور فضا پر اس قربت کے آثار لمحہ بہ لمحہ زیادہ واضح ہوتے جا رہے تھے۔

سلطان شاہ کی اس وقت کی گفتگو نے میرے ذہن میں ایک تلاطم سا برپا کیا ہوا تھا۔ سگریٹ کا ایک گہرا کش لینے کے بعد میں نے فوری خیال کے تحت پچھلی نشست پر بیٹھی ہوئی غزالہ سے مخاطب ہو کر کہا ”جان کے لیے ویرا ایک قیمتی شکار ہے۔ کافی غور کرنے کے بعد میں اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ جان اسے لے کر قونصل کے گھر ہی گیا ہوگا۔ اگر ہم پوری رازداری اور اسپیشل ٹاسک فورس کی بھرپور مدد کے ساتھ وہاں دھاوا بول دیں تو تھوڑے سے کشت وخون کے بعد ویرا کو آزاد کرا سکتے ہیں۔“

میری وہ برجستہ خیال آفرینی غزالہ کے پلے نہیں پڑ سکی اور وہ گڑبڑا کر رہ گئی مگر سلطان شاہ دو ٹوک لہجے میں بول پڑا ”اگر ویرا اب تک زندہ ہے تو حملہ ہوتے ہی وہ اسے ہلاک کر دیں گے۔ تمہیں اس کی زندگی سے دلچسپی نہ ہو تو ضرور اس منصوبے پر عمل کرو۔ اسے زندہ دیکھنا چاہتے ہو تو تمہیں کوئی اور راہ تلاش کرنی ہوگی۔“

میں گاڑی میں پھیلے ہوئے اندھیرے میں بے ساختہ مسکرا دیا۔ سلطان شاہ میری مسکراہٹ نہیں دیکھ سکا لیکن اس نے میرے لہجے کی چبھن ضرور محسوس کر لی ہوگی۔ میں نے کہا ”ذرا دیر پہلے تم نے فتویٰ دیا تھا کہ آئندہ تم ویرا کے دکھ سکھ پر اپنے کسی ردعمل کا اظہار نہیں کرو گے پھر اب اس کے معاملات میں دلچسپی کیوں لے رہے ہو؟“

میرے ان کاٹ دار فقروں نے سلطان شاہ کو بوکھلا دیا۔ وہ جھنجلا کر خود ملامتی انداز میں بولا ”انسانی ذہن سے چوک کر رہ گئی ہے۔“ پھر اس کی آواز قدرے بلند ہو گئی ”یہ ویرا کی نصیب لڑائی

کے اصول کی بات ہے۔ ویرا کی جگہ کوئی کالا چور بھی ہو سکتا ہے۔ اسے چھڑانے کے لیے کوئی اندھا دھند کارروائی کی جائے گی تو وہ دشمن کے ہاتھوں مارا جائے گا اور تمہیں ناکامی نے زخموں کے سوا کچھ حاصل نہیں ہو گا۔"

"اسے میرے منہ بولے اور احمق بھائی!" غزالہ نے اس مرحلے پر پوری بات سمجھنے کے بعد ایک گہرا سانس لے کے کہا۔ "الٹے سیدھے جواز پیش کرنے کے بجائے اپنے دل کو ٹٹولو۔ ویرا تمہارے دل کے کسی انجان گوشے میں ویک کر تمہارے دل و دماغ کی ڈوریاں ہلاتی رہتی ہے۔ اس وقت ذیبی نے یہی بات ثابت کرنے کے لیے امریکن قونصل کے گھر پر اچانک دھاوا بولنے کی بات چھیڑی تھی اور تم بے ساختہ ان کے چکر میں آ گئے۔"

"بس!" سلطان شاہ نے اسے خاموش کر دیا۔ "میں کسی چڑیل یا چھچھوندر کا شوہر ہو سکتا ہوں مگر ویرا کا نہیں۔ تم نے اس بارے میں مزید کوئی بات کی تو مجھ سے برا کوئی نہیں ہو گا۔"

"وہ تو اب بھی کوئی نہیں ہے" میں اس کے احمقانہ فقروں پر بڑبڑا کر رہ گیا۔

نوک جھوک اور چھیڑ چھاڑ چلتی ہی رہی۔ گفتگو میں وقفہ آتا تو غزالہ کوئی نہ کوئی ایسی بات کہہ دیتی تھی کہ سلطان شاہ دوبارہ بولنے لگتا تھا۔ میں نے ان دونوں کی اس تکرار سے لاتعلقی اختیار کر لی تھی۔ میرا ذہن ایک بار پھر ویرا کی ذات میں الجھ گیا تھا مگر میں کوئی بھی قابل قبول رائے قائم کرنے سے قاصر تھا۔

آخر کار ہم تینوں کسی خطرے سے دوچار ہوئے بغیر گھر پہنچ گئے۔ غزالہ فلیٹ کا دروازہ کھول رہی تھی تو اندر سے مسلسل فون کی گھنٹیاں بجنے کی آوازیں آ رہی تھیں۔ میرے ذہن میں پہلا خیال یہی آیا کہ وہ اول خان ہو سکتا تھا۔ شاید وہ اسٹیشن فور پہنچ کر یہ جاننا چاہ رہا تھا کہ ہم گھر پہنچ چکے تھے یا راستے میں ہی تھے۔

غزالہ نے تالا کھول کر اندر داخل ہونے میں بہت پھرتی دکھائی لیکن ہمارے اندر پہنچتے ہی فون کی گھنٹیوں کا سلسلہ موقوف ہو چکا تھا۔ غزالہ فون کی طرف لپکتے لپکتے راستے میں ٹھہر گئی۔

میں نے ڈرائنگ روم میں پہنچ کر اسٹیشن فور کا نمبر ملایا تو دوسری طرف سے فوراً ہی جواب ملا لیکن ماؤتھ پیس میں ابھرنے والی آواز میرے لیے اجنبی تھی۔

"کیا اول خان صاحب اسٹیشن فور پہنچ چکے ہیں؟" سلسلہ ملتے ہی میں نے براہ راست سوال کر ڈالا۔

"آپ کون بول رہے ہیں سر؟" میرے سوال کو ٹال کر متجسس لہجے میں پوچھا گیا۔

مجھے اندازہ ہو گیا کہ میں نے اپنی کوئی شناخت بتائے بغیر وہ سوال کر کے غلطی کی تھی۔ میں نے کہا "میں ذیبی بول رہا ہوں۔ تھوڑی دیر پہلے تک ہم لوگ اکٹھے ہی تھے۔"

"وہ ابھی یہاں نہیں پہنچے سر!" میرا نام سن لینے کے بعد وہ بولا "اگر کوئی پیغام ہو تو نوٹ کرا دیجیے۔"

"وہ آئیں تو انہیں میرے فون کے بارے میں بتا دینا" یہ کہہ کر میں نے ریسیور کریڈل پر رکھ دیا۔

اگر وہ اول خان کا فون نہیں تھا تو اتنی رات گئے کون ہم سے فون پر بات کرنے کی کوشش کر رہا تھا؟ اس سوال پر غور کرتے ہوئے میرا ذہن الجھ گیا۔ میں چاہتا تو اول خان سے ایجنسی پر فوری رابطہ کر سکتا تھا لیکن وہ اس فون کے بارے میں کچھ بتانے کی پوزیشن میں نہیں تھا۔ اسی سوچ میں لمحہ بھر کے لیے میرا ذہن جہانگیر کی طرف مبذول ہوا۔ میں نے سوچا کہ کہیں وہ کسی ناگہانی مسئلے سے دوچار نہ ہو گیا ہو۔

میں نے اسے فون کرنے کا ارادہ کیا ہی تھا کہ فون کی گھنٹی رات کے سکوت میں کسی آسیب کی طرح چیخ اٹھی اور میں نے فوراً ہی ریسیور اٹھا لیا۔

"کون بول رہا ہے؟" ایک اجنبی اور بھاری آواز نے انگریزی میں سوال کیا اور میرے بدن میں سنسنی کی لہریں سی سرایت کر گئیں۔ شاید وہ ویرا کا اغوا کنندہ کا کوئی ہمدرد ہی تھا۔

"تم اتنی رات گئے اس نمبر پر کس کی تلاش میں ہو؟" میں نے سرد لہجے میں پوچھا۔

"ذیبی!" دوسری طرف سے کسی ردعمل کے بغیر جواب دیا گیا "کوئی اس سے بات کرنے کا خواہاں ہے۔"

"کون بات کرے گا؟ نام جاننے کے بعد ہی تمہارے سوال کا جواب دیا جا سکتا ہے۔"

"مس ویرا لابنجا!" سپاٹ آواز میں الفاظ کے صحیح تلفظ کے ساتھ جواب آیا۔

"میں بول رہا ہوں۔ ریسیور اسے دے دو" میں نے دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ کہا۔

"اس سے بات کرنے سے پہلے یہ سن لو کہ یہ ایک سودے بازی ہے۔ حالات کی ستم ظریفی نے ہم دونوں فریقوں کو پابند کر رکھا ہے۔ میرا باس شاید تمہاری تحویل میں ہے اور ویرا میری قید میں ہے۔ ابھی تک میں نے اسے عزت اور احترام سے رکھا ہے اور میں اسی وقت راس لابنجا سے بات کرنا چاہوں گا۔ اس کے بعد تم نے اس پر کوئی زیادتی کی تو یہی سلوک ویرا کے ساتھ کیا جائے گا" وہ انکشاف سن کر میں سناٹے میں آ گیا۔

"تم کون..." میری بات ادھوری رہ گئی کیونکہ دوسری طرف سے بولنے والے غیر ملکی نے میرے جواب کا انتظار کیے بغیر ریسیور ویرا کے حوالے کر دیا تھا اور وہ بھرائی ہوئی آواز میں بولنے لگی تھی۔

"اس وقت میرا سر چکرا رہا ہے اور آنکھوں کے سامنے تاریک دائرے ناچ رہے ہیں" ویرا کی آواز سے کمزوری اور نقاہت عیاں ہو رہی تھی۔ اس وقت وہ خلاف معمول انگریزی بول رہی

تھی جنھیں ثمین مسلح نقاب پوشوں کے ہتھیاروں کی زد پر ہوں۔ ابھی تک میرے ساتھ کوئی زیادتی نہیں کی گئی ہے۔ ان لوگوں کا کہنا ہے کہ میری قسمت کا انحصار اس فون کال کے نتائج پر ہوگا۔ تم ان کی شرائط مان لوگے تو میرا کچھ نہیں بگڑے گا۔ ان کی باتیں نہ مانی گئیں تو یہ کہتے ہیں کہ مجھے خود اپنی زندگی اور وجود سے گھن آنے لگے گی۔"

"یہ کون لوگ ہیں اور کیا چاہتے ہیں؟" میں نے تشویش آمیز انداز میں پوچھا۔

"یہ میرے اور واس البیڈا کے بارے میں دلچسپی رکھتے ہیں۔ پتا نہیں ان کی یہ تجویز تمہارے لیے قابل قبول ہوگی یا نہیں۔ میں انھیں سمجھانے کی کوشش کررہی تھی کہ یہ تمہارے لیے سنہرا موقع ہے۔ تم واس البیڈا کو مار دوگے اور یہ لوگ مجھے بے عزت کر کے مار دیں گے۔ تمہیں ایک ہی تیر سے دو شکار کھیلنے کا موقع مل رہا ہے۔ تم ان کی سودے بازی کو قبول نہیں کروگے کیونکہ شادی ہوجانے کے بعد تمہیں میری ذات میں ذرا بھی دلچسپی نہیں رہی ہے۔"

میں نے روا کے کہے ہوئے ایک ایک لفظ کو پورے تحمل اور غور سے سنا۔ وہ دشمن کی کچھار سے بول رہی تھی اور پوری طرح ہوش و حواس میں تھی۔ میں برسوں سے اس کا مزاج شناس تھا۔ میں نے اندازہ لگالیا تھا کہ وہ دشمنوں میں گھری ہوئی ہونے کی وجہ سے ایک ایک لفظ ناپ تول کر بول رہی تھی اور اپنے فقروں سے مجھے بہت کچھ سمجھانے کی کوشش کررہی تھی۔

شاید اس نے اپنے دشمنوں کو یہ سمجھانے کی کوشش کی تھی کہ فرالد سے شادی کرلینے کے بعد میں اسے یکسر مسترد کرچکا تھا اور اسے پہلے جیسی اہمیت حاصل نہیں رہی تھی۔ میں نے پوچھا "یہ لوگ واس البیڈا سے تمہارے تبادلے کی بات کس طرح کررہے ہیں؟ انھیں کیا معلوم کہ وہ زندہ ہے یا مارا جاچکا ہے۔"

"یہ ایک مفروضہ ہے۔ اگر وہ مارا جاچکا ہے تو قصہ ختم سمجھو۔ اپنے اطمینان کے لیے یہ لوگ فوراً واس البیڈا سے بات کرنے کے خواہاں ہیں۔"

"میں حیران ہوں کہ تم بالکل خاموشی سے ان لوگوں کے قبضے میں کیسے چلی گئیں۔"

"مفروضات اٹل ہوتے ہیں۔ میں اپنی جگہ پوری طرح مستعد تھی لیکن اس نے عین میرے سر کے اوپر سے دیوار پھاندنے کا فیصلہ کیا۔ کنپٹیوں پر اس کے ہاتھ پڑنے تک مجھے اس کی آمد کا احساس نہیں ہوسکا۔ جو ہونا تھا وہ ہوچکا۔ اب اس پر سر کھپانا بے سود ہے۔ اگر تم میری زندگی کے خواہاں ہو تو اب واس البیڈا کو ہاتھ بھی نہ لگانا۔ یہ لوگ ہاتھ کے بدلے ہاتھ اور سر کے بدلے سر مانگنے کے قائل ہیں۔ میں نے اپنا پیغام دے دیا ہے۔ اب باقی تم سے جان کرے گا۔ وہی ان نقاب پوشوں کا سرغنہ معلوم ہوتا ہے۔ اس نے مجھے فقط دھمکیاں دے کر تم سے فون پر بات کرنے پر مجبور کیا ہے۔"

"اب بتاؤ کہ تم کیا کہتے ہو؟" لمحہ بھر کے توقف کے بعد ریسیور پر پہلے والی غیر ملکی آواز سنائی دی۔

"روا میرے لیے اتنی اہم نہیں ہے کہ میں اضطراری حالت میں کوئی فیصلہ کر گزروں" میں نے بے پروایانہ انداز اختیار کرنے کی کوشش کرتے ہوئے اسے بتایا "مجھے سوچنے کے لیے وقت درکار ہے۔"

"تمہیں چوبیس گھنٹے دیے جاسکتے ہیں۔ اس مدت میں کوئی اضافہ نہیں ہوگا۔"

"وقت کی یہ پابندی غیر ضروری ہے" میں نے ہلکا سا احتجاج کیا۔ "ہم دونوں کے پاس ایک دوسرے کا ایک ایک قیدی یرغمال میں ہے پھر اس عجلت کی کیا ضرورت ہے؟"

"میں اپنی ذہنیات کو اچھی طرح سمجھتا ہوں۔ تمہارے لیے روا غیر اہم ہے مگر ہمارے لیے واس البیڈا بہت زیادہ اہم اور ضروری ہے۔ تمہیں اس سے باز پرس کرنے کے لیے مہلت نہیں دی جاسکتی۔ ہمارے ساتھ تمہارا مخاصمانہ رویہ برقرار رہا تو روا کی ہلاکت کے ساتھ شہر میں ایک قیامت برپا ہوسکتی ہے۔ ہم اپنے طریقوں سے تمہیں جھکنے پر مجبور کردیں گے۔ تم زیادہ دیر تک واس البیڈا کو اپنی تحویل میں نہیں رکھ سکو گے۔"

"یہ مکمل بلیک میلنگ ہے۔ میری معلومات کے مطابق تم سب امریکا کے شہری ہو۔ سرکاری سطح پر ہم تمہارے حلیف ہیں۔ مجھے یقین ہے کہ تم لوگوں کو وسائل فراہم کرنے والے سفارت کار تمہیں یہاں موت اور زندگی کا ایسا بھیانک کھیل کھیلنے کی اجازت نہیں دیں گے جس سے دونوں ملکوں میں کشیدگی پیدا ہو۔"

اس نے فون پر ہلکا سا استہزائیہ قہقہہ لگایا اور کہا "مفادات کی جنگ سفاکی سے لڑی جاتی ہے۔ مصلحت آڑے آجائے تو اپنے پیاروں کو اپنے ہاتھوں سے موت کے گھاٹ اتارا جاتا ہے۔ تمہارے لوگ کس گنتی میں ہیں۔ تم انکار کرو اور پھر دیکھو کہ شہر کے تفریحات اور خریداری کے پرہجوم مراکز میں اس شہر کے باسی چیونٹیوں کی طرح مسل کر رکھ دیے جائیں گے اور تم ان کی لاشیں اٹھاتے اٹھاتے تھک جاؤ گے۔ یہ اور بات ہے کہ ہلاک اور زخمی ہونے والوں کے لیے بھاری مالی امداد کی پہلی کھیپ ہمارے ملک سے ہی آئے گی اور سارے ماتم گسار ہماری عظمت کے ترانے گائیں گے۔ اندر کے کھیل سامنے کی باتوں سے بہت مختلف ہوتے ہیں۔ یہ بات تم اچھی طرح جانتے ہو۔"

میں نے ابھی تک مصالحت کے امکانات کو مسترد نہیں کیا۔ میں صرف وقت کی بات کررہا تھا۔ میں اپنی لڑائی میں تنہا نہیں ہوں۔ تم سب جانتے ہو کہ بعض اہم مگر گمنام قوتیں میری پشت پناہی کرتی ہیں۔ واس البیڈا انہی کی تحویل میں ہے۔ ان کی

رضامندی کے بغیر میں تم سے کوئی معاہدہ نہیں کر سکتا۔"

"راس المیڈا کہاں ہے؟ اس سے میری بات کراؤ۔" اس نے مطالبہ کیا۔

"یہ میری رہائش گاہ کا فون نمبر ہے۔ راس المیڈا جیسے وحشی قیدی کو کسی چھوٹے سے رہائشی فلیٹ میں نہیں رکھا جا سکتا۔ تم اپنا فون نمبر دے دو۔ میں پہلی فرصت میں اس سے تمہاری بات کرادوں گا۔"

"میں سمجھتا ہوں۔ نمبر کی مدد سے تم میرے ٹھکانے کا سراغ لگاؤ گے اور پھر ایک خون آشام لشکر کے ساتھ یہاں دھاوا بول دو گے۔ میں تمہیں کوئی سراغ نہیں دے سکتا۔ راس المیڈا جہاں بھی ہے، اسے اپنے گھر لاؤ۔ میں تمہیں دو گھنٹے کی مہلت دے رہا ہوں۔ میری اگلی کال پر راس المیڈا موجود نہ ہوا تو میں وریا کے دائیں گھٹنے پر گولی مار کر اسے زندگی بھر کے لئے ایک ٹانگ سے معذور کردوں گا۔"

"میری طرف سے تم وریا کو ایک ٹانگ سے معذور کرو یا دونوں ٹانگوں سے، میں صرف کوشش کر سکتا ہوں۔ راس المیڈا کا آنا یا نہ آنا میرے اختیار سے باہر ہے۔ تم کو اندازہ ہو گا کہ اس بار تمہارے گرد بہت مضبوط جال بُنا گیا ہے۔ اگر تم راہِ فرار اختیار کرنے کے بجائے مقابلے پر ڈٹے رہے تو تمہارا حشر بھی راس المیڈا سے مختلف نہ ہوگا۔"

"موت اور باہر برستی ہوئی گولیوں سے خوف زدہ ہو کر وہ سنگلاخ کی دیواروں میں ہی رکا رہا۔ وہ ذرا سا قطرہ سول لے لیتا تو ہمیں وریا کو زندہ رکھنے کی ضرورت نہیں تھی۔ یہ بھی اب تک اپنے حرام کے باپ تک پہنچ چکی ہوتی۔"

"یہ تصادم تو خیر چلتا ہی رہے گا لیکن تم حیرت ناک آدمی ہو" میں نے اچانک ہی موضوع بدلتے ہوئے کہا "رات کے ایک بجے کسی بے ہوش لڑکی کو کندھے پر لاد کر مشتبہ انداز میں فرار ہونا آسان کام نہیں تھا۔ راس المیڈا بتا رہا تھا کہ تم تجوریوں سے لے کر گاڑیوں تک کے تالے توڑنے میں ماہر ہو۔"

"وہ شہنشاہ ہے۔ جو چاہے کر سکتا ہے۔ ایسے بدترین لمحات میں بھی تم بڑی یا چھوٹی ہوئی گاڑیوں سے فائدہ نہ اٹھا سکے تو اس پر لعنت ہے۔ ویسے وریا بہت سبک اور گداز بدن کی مالک ہے۔ اسے کندھے پر لاد کر بڑی خوشی خوشی دنیا کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک جا سکتا ہے۔ میں نے اپنی زندگی میں کبھی سوچا بھی نہیں تھا کہ ایک دن جی لائبڈ کی اکلوتی بیٹی اس طرح میرے شکنجے میں ہوگی۔ اس کے بدن کا لمس محسوس کر کے ان سنگین لمحات میں بھی میرا دوران خون بہت تیز ہو گیا تھا۔ وہ مس یونیورس نہیں تو مس امریکا ضرور منتخب ہو سکتی ہے۔"

"اسے لنگڑا کرنے کے بعد تم اسے جو چاہو منتخب کرا سکتے ہو" میں نے اشتعال میں آئے بغیر کہا۔ میں سمجھ رہا تھا کہ وہ ایسی باتیں کر کے مجھے غصہ دلانے کی کوشش کر رہا تھا۔ اس طرح اسے اندازہ ہو سکتا تھا کہ میرے اور وریا کے مراسم میں ان دونوں کتنی گہرائی پائی جاتی ہے۔

"اس کا مطلب ہے کہ تم راس المیڈا سے میری بات نہیں کراؤ گے؟" وہ غرایا۔

"یہ تم نے کیسے سمجھ لیا؟ میں تم سے کوشش کرنے کا وعدہ کر چکا ہوں۔"

"پھر تم نے وریا کو لنگڑا کرنے کی بات اتنے وثوق سے کیوں کی تھی؟"

"وہ تمہاری اشتعال انگیزی کا جواب تھا۔ میرے لئے وریا اب صرف ایک نام ہے۔"

"ٹھیک ہے، میں دو گھنٹے بعد دوبارہ فون کروں گا۔ اس وقت صبح کے تین بجنے والے ہیں۔ پانچ بجے راس المیڈا سے میری بات نہ ہوئی تو آئندہ وریا تمہاری لنگڑی محبوبہ کہلائے گی۔"

اپنی بات مکمل کرتے ہی اس نے فون بند کر دیا۔ میں نے بھی آہستگی سے ریسیور کریڈل پر رکھ دیا۔

جان اور وریا سے ہونے والی گفتگو کا خلاصہ ان دونوں کے لئے حیران کن ثابت ہوا۔

"یہ بہت برا ہوا کہ وریا نے اسے یہاں کا فون نمبر دے دیا" سلطان شاہ مضطربانہ لہجے میں بولا "اب ہمیں بہت چوکنا رہنا ہوگا۔ فون نمبر کے سہارے وہ اس فلیٹ کا سراغ لگا کے ہمیں نقصان بھی پہنچا سکتے ہیں۔"

میں چونک پڑا۔ اس کا اندیشہ بالکل درست تھا۔ میں نے اس طرف سرے سے دھیان ہی نہیں دیا تھا۔

"ایسے کاموں کے لئے دو گھنٹے کا وقت بہت کافی ہوتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ دو گھنٹے بعد دوبارہ فون کرنے کے بجائے پوری تیاری کے ساتھ یہاں حملہ کر دیں" غزالہ نے قیاس آرائی کی "راس المیڈا یہاں موجود ہوا تو وہ اسے نکال لے جانے کی کوشش کریں گے۔ نہ ملا تو ہم سے آج رات کا بدلہ لینے میں کامیاب ہو جائیں گے۔"

"صورت حال سنگین ہو گئی ہے۔ ارل خان سے فوراً بات کرنا پڑے گی" میں نے کہا۔

"سب کچھ پروگرام کے مطابق ہو رہا تھا" سلطان شاہ نے افسوس کا اظہار کرتے ہوئے کہا "تین بجے ان کی بے خبری میں چھاپا مارا جاتا تو راس المیڈا پکے ہوئے پھل کی طرح ہاتھ آ جاتا اور ہم میں سے کسی کا بال بھی بیکا نہ ہوتا۔ تمہیں سگریٹ پینے کی خواہش ہوئی تو تم بیٹھے اٹھ روم میں گئے لیکن وریا کی عقل سے جانے کیا پردہ پڑ گیا تھا کہ وہ وہیں بیٹھے بیٹھے لاٹر جلا بیٹھی۔ اسے فوراً ہی اپنی غلطی کا احساس بھی ہو گیا تھا۔ اس نے ہم میں سے کسی کے ٹوکنے سے پہلے ہی لائٹر بجھا دیا تھا مگر لمحہ بھر کی وہ غلطی ہم سب کو بہت مہنگی پڑی۔ پتا نہیں وہ وریا کے ساتھ کیا سلوک کر رہے ہوں

گے۔"

"تم نے پھر اس کے لئے فکر مندی کا مظاہرہ کیا؟" غزالہ نے اسے گھورتے ہوئے ٹوکا "تم مان کیوں نہیں لیتے کہ تمہیں اس سے محبت نہیں ہے۔ وہ تمہارا بہت خیال رکھتی ہے۔"

سلطان نثار اسے جواب دینے کے بجائے منہ ہی منہ میں کچھ بڑبڑاتا ہوا اپنے کمرے کی طرف چل دیا۔

اس بار میں نے فون کے بجائے ٹرانسمیٹر پر ارل خان سے بات کرنے کا ارادہ کرکے ایمرجنسی آن کردیا۔

"راس البیڈا کو یہاں لاک اپ میں ڈال دیا گیا ہے۔ میں بس ابھی کے لئے نکل ہی رہا ہوں" ارل خان نے میرا ابتدائی پیغام سنتے ہی کہا "تم لوگوں نے ویرا کے بارے میں کیا سوچا ہے؟"

"بات سوچنے سمجھنے سے آگے جاچکی ہے۔ ویرا کے بدلے راس البیڈا کی رہائی کا مطالبہ سامنے آچکا ہے۔"

"نہیں!" ارل خان کی آواز سے حیرت اور بے اختیاری جھلک رہی تھی "یہ کیسے ہوسکتا ہے؟"

"جان یہی چاہتا ہے" میں نے اسے بتایا اور پھر تمام باتیں دہراتا چلا گیا۔

"اس کا مطلب ہے کہ ہماری ساری محنت بیکار ہوجائے گی" ارل خان کی آواز میں مایوسی ہی مایوسی تھی "راس البیڈا کو پکڑ لینے کے بعد دوبارہ آزاد کرنا پڑے گا۔"

"ہماری بازی اتنی آسانی سے نہیں بگاڑی جاسکے گی۔ فی الحال ہمیں صرف وقت درکار ہے۔"

"جبکہ تم راس البیڈا کو اپنے فلیٹ پر بلانے کا خطرہ مول لینے کا فیصلہ کرچکے ہو؟"

"اس وقت میرا ذہن کچھ الجھا ہوا ہے لیکن میری چھٹی حس کہتی ہے کہ کوئی نہ کوئی راہ نکالی جاسکتی ہے۔"

"وقت ملنے کی ایک ہی صورت ہے کہ پانچ بجے جان اور البیڈا کی بات کرادی جائے۔ اس طرح ویرا بھی زخمی ہونے سے بچ جائے گی۔ خطرہ یہی ہے کہ پانچ بجے وہ لوگ فلیٹ پر حملہ نہ کردیں۔"

"بولتے رہو" اسے خاموش ہونے پر میں نے مضطربانہ لہجے میں کہا "تم بول رہے ہو تو میرے ذہن میں ایک نقشہ ابھر رہا ہے۔ تمہارے ذہن میں جو کچھ بھی آرہا ہے اسے تسلسل سے بیان کرتے چلے جاؤ۔"

"فرض کرو کہ پانچ بجے راس البیڈا کی بات کرادی جاتی ہے اور وہ فلیٹ پر حملہ آور بھی نہیں ہوتے تو ہمارے پاس صرف ایک گھنٹہ بچ جائے گا۔ تم بتا ہی چکے ہو کہ جان چوبیس گھنٹوں کے اندر تبادلے کا طریقہ طے کرنا چاہ رہا ہے اور یہ بات اب سے کچھ پہلے کی ہے۔"

"قیدیوں کے تبادلے کا پروگرام بعد میں طے ہوگا" میں نے اس کی تصحیح کرتے ہوئے کہا "وہ چوبیس گھنٹے کے اندر یہ جاننا چاہتا ہے کہ میں تبادلے پر آمادہ ہوں یا ویرا سے ہاتھ دھونے کے لئے تیار ہوں۔"

"اس طرح ہمیں وقت مل سکتا ہے" اس نے اعتراف کیا۔ "لیکن میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ تم کس بنا پر پُرامید ہو۔ ہمارے ساتھ اسے بھی وقت ملے گا اور وہ اس وقت سے فائدہ اٹھانے کی کوشش کرے گا۔"

"محمود! میرا خیال ہے کہ بات کچھ بن رہی ہے۔ اگر تمہارے پاس نفری کا مسئلہ نہ ہو تو ہم موجودہ صورت حال سے نمٹ سکتے ہیں۔ تمہارے آدمیوں کو دو ٹھکانوں کی نگرانی کرنی پڑے گی۔"

"اس کی فکر مت کرو۔ نادرہ کے گھر پر میرے صرف دو آدمی ساکا کی نگرانی پر مامور ہیں۔ باقی آدمی فارغ ہیں۔"

"ساکا کے بارے میں فیصلہ ہوچکا ہے کہ اسے مرنا ہے" میں نے سوچتے ہوئے جواب دیا "اسے مکان کے تہ خانے سے ہٹادو۔ نادرہ کا مکان بہت بڑا ہے۔ اسے ہاتھ پیر اور دہانہ باندھ کر اوپر کے کسی بھی کمرے میں ڈالا جاسکتا ہے یا پھر اس کا قصہ ہی ختم کردیا جائے۔ میدان صاف ہونے کے بعد راس البیڈا کو اس تہ خانے میں پہنچا کر اپنے چند آدمی وہاں تعینات کردو۔ ہمارے گھر کی حفاظت کے لئے بھی کچھ بندوبست ہونا چاہئے تاکہ ادھر کا رخ کرنے کی صورت میں ان کی سرکوبی کی جاسکے۔ پانچ بجے جان کا فون آئے گا تو میں اسے بتادوں گا کہ حفاظتی وجوہ کی بنا پر راس البیڈا کو یہاں لانا ناممکن ہے۔ وہ چاہے تو دوسرے فون نمبر پر راس البیڈا سے رابطہ کرسکتا ہے۔ اسے نادرہ کے گھر کا نمبر دے دیا جائے۔ وہ راس البیڈا سے بات کرے گا تو ویرا کے معذور ہونے کا خطرہ ٹل جائے گا۔ جان اس سے صرف یہ جاننا چاہے گا کہ پکڑے جانے کے بعد اس پر تشدد ہورہا ہے یا نہیں۔ اس کے بعد راس البیڈا کو دوبارہ اسٹیشن فور پر منتقل کردیا جائے گا۔"

"اس طرح ہم شہر کے وسط میں اپنے ایک خفیہ ٹھکانے سے محروم ہوجائیں گے اور انہیں ہمارے دو ٹھکانوں کا علم ہوجائے گا۔ میری دانست میں یہ برا ہوا کہ ویرا نے انہیں تمہارا نمبر دے دیا۔"

"یہ ایک جوا ہے جو کھیلنا پڑے گا۔ میری پہلی ترجیح یہ ہے کہ ہم راس البیڈا کو رہا کئے بغیر ویرا کو آزاد کرالیں۔ اس مقصد کے لئے میں یہ قربانی دینے پر آمادہ ہوں۔"

"ابھی تم نے جو کچھ بتایا اس کا مطلب چوبیس گھنٹے کی مہلت ہے۔ اس کے بعد کیا سوچا ہے تم نے؟"

"ہم تبادلے پر رضامندی ظاہر کردیں گے اور تبادلے کے موقع پر کوئی مؤثر جوابی حکمت عملی تیار کریں گے۔"

"مجھے کوئی عذر نہیں ہے۔ میں دیکھتا ہوں کہ نادرہ کے گھر کی کیا خیر خبر ہے۔ میں اپنے آدمیوں سے معلومات حاصل کرکے چند منٹ بعد دوبارہ تم سے بات کرتا ہوں۔"

"یہ طریقہ زیادہ محفوظ اور بہتر ہے" میری گفتگو کا سلسلہ منقطع ہونے پر سلطان شاہ نے کہا "جان کی پوری توجہ نادرہ کے مکان کی طرف مبذول ہو جائے گی۔ وہ لوگ بیک وقت دو دو محاذوں پر نہیں لڑ سکیں گے۔"

"جان نے رابطے میں پہل کر کے میرا ذہن ماؤف کر دیا تھا" میں نے اسے بتایا "میں اس کی باتیں سن کر سناٹے میں آ گیا تھا۔ اب میں مدافعانہ رویہ ترک کر کے اس سے مطالبہ کروں گا کہ کسی فیصلے پر پہنچنے تک ربرا ہر دو گھنٹے بعد فون کر کے مجھے اپنی خیریت کی اطلاع دیتی رہے ورنہ راس المیڈا پر تشدد شروع کر دیا جائے گا۔"

"اس مطالبے سے آپ کا موقف کمزور پڑ جائے گا" فرزانہ نے مجھے باور کرایا "آپ اس سے کہہ چکے ہیں کہ ربرا آپ کے لئے غیر اہم ہے۔ یہ مردوں کے ساتھ ساتھ اعصاب کی بھی لڑائی ہے۔ اسے ربرا کے بارے میں ہماری حقیقی پریشانی کا اندازہ ہو گیا تو وہ بھی اپنی شرائط پیش کر دے گا۔"

"ٹھیک کہہ رہی ہو" میں نے سوچتے ہوئے جواب دیا "مگر ایسا کرنا پڑے گا۔ میرے منصوبے میں ربرا کی فون کالز کلیدی اہمیت رکھتی ہے۔"

"ابھی تک تمہارے منصوبے کے سر پیر کا پتہ نہیں چل سکا۔ یہ بات قابل سوال ہے" سلطان شاہ بولا۔

میرے کچھ بولنے سے پہلے ہی ایرپیس پر اول خان کی فکر سے پریشان آواز سنائی دی۔ وہ کہہ رہا تھا "نادرہ کے مکان کا خفیہ نام زیری رکھا گیا ہے۔ وہاں کوئی گڑبڑ معلوم ہوتی ہے۔ پچھلی شام سے وہاں والوں نے کوئی رپورٹ نہیں دی ہے۔ ابھی فون پر رابطے کی کوشش کی گئی تو فون انگیج مل رہا ہے۔ راس المیڈا کو وہاں لے جانے سے پہلے ہمیں وہاں کا جائزہ لینا ہوگا۔"

میں نے اضطراری انداز میں اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالتے ہوئے کہا "ہمارے پاس اتنا وقت نہیں ہے۔ ایسا نہ ہو کہ ان کی کوششوں میں پانچ بج جائیں اور ربرا عمر بھر کے لئے معذور ہو جائے۔"

اول خان شاید سوچ میں پڑ گیا تھا۔ چند ثانیوں کے توقف کے بعد اس کی آواز ابھری "زیری کے سروے کے لئے ایک آدمی بھیجا جا چکا ہے مگر ہم کوئی خطرہ مول نہیں لیں گے۔ تم جان کو میرے دفتر کا فون نمبر دے دینا۔ اس کی ایک لائن ابھی راس المیڈا کے لاک اپ تک پہنچا دی جائے گی۔"

"اسٹیشن فور ہمارے لئے ربرا سے بھی زیادہ اہم ہے" میں نے حیرت سے کہا "یہ تم کیا کہہ رہے ہو؟"

"سیل فون کے محکمے میں اس فون نمبر کے حوالے سے کوئی پتہ درج نہیں ہے۔ دوسرے کئی نمبروں کے سہارے اسٹیشن فور کا کھوج نہیں لگا سکیں گے۔ اگر اپنی بدقسمتی سے وہ اس ویرانے میں آ بھی گئے تو یہاں سے زندہ نہیں لوٹ سکیں گے۔ تم اسٹیشن فور کے گرد بچھے ہوئے نگرانی کے جال کا خود مشاہدہ کر چکے ہو۔ شاید میں پہلے بھی تمہیں بتا چکا ہوں کہ یہاں ٹیلوں میں فوج والوں کی دو لائٹ ایئر کرافٹ گنیں تک چھپی ہوئی ہیں جن پر مستقل پہرا ہوتا ہے۔"

"اگر وہ نمبروں سے پتا نہیں معلوم کر سکتے تو یہ سب سے بہتر تجویز ہے" میں نے اطمینان کا سانس لے کر کہا "اس کے ساتھ ہمارے فون پر آئیڈنٹیفکیشن بھی لگوا دو تاکہ ہمیں جان کے فون نمبر اور ٹھکانے کے بارے میں کچھ معلوم ہو سکے۔"

"زیری کی صورت حال نے مجھے الجھا دیا ہے۔ آئیڈنٹیفکیشن لگوانے میں وقت صرف ہوگا۔ اس وقت کوئی بھی افسر اپنا بستر چھوڑ کر یہ کام کرنے پر آمادہ نہیں ہوگا جب کہ جان تمہیں پانچ بجے فون کرے گا۔"

"تم پانچ بجے کی فکر نہ کرو۔ میں اس سے مطالبہ کروں گا کہ ربرا ہر دو گھنٹے بعد مجھے فون پر اپنی خیریت بتاتی رہے ورنہ میں راس المیڈا پر تشدد شروع کرا دوں گا۔ ان میں سے کوئی نہ کوئی کال آئیڈنٹیفکیشن کی گرفت میں آ جائے گی۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم مسلسل سوچ رہے ہو" اول خان کے لہجے سے ستائش کا اظہار ہو رہا تھا "یہ ترکیب کارگر رہے گی۔ اگر پانچ بجے کی پابندی نہیں ہے تو پھر صبح آئیڈنٹیفکیشن کا بندوبست ہو جائے گا۔"

"میں گھر پر ہی ہوں۔ زیری کے بارے میں جو معلومات حاصل ہوں، ان سے مجھے بھی باخبر کرتے رہنا۔"

"تم بے فکر رہو۔ میں خود بھی اکثر تمہارے مشورے کی ضرورت محسوس کرتا ہوں۔ اگر وہاں سب کچھ ٹھیک ہوا تو میں سارا قصہ ہی ختم کرا دوں گا۔ اس کی وجہ سے میرے دو آدمی وہاں پھنسے ہوئے ہیں۔"

"میں پہلے ہی اس نتیجے پر پہنچ کر تمہیں آگاہ کر چکا تھا۔ لہٰذا پھیلانے کے بجائے سمیٹتے ہوئے چلو۔"

"دیکھا جائے تو اب کھیل سمٹ ہی رہا ہے۔ خدا حافظ" اس کی آواز معدوم ہو گئی۔

"آپ نے پہلے کیوں نہیں بتایا کہ آئیڈنٹیفکیشن کے ذریعے ان کے ٹھکانے کا پتہ معلوم کرنے کا منصوبہ بنائے بیٹھے ہیں" فرزانہ نے کہا "یہ تو سب سے سہل راستہ ہے۔ ہو سکتا ہے کہ قیدیوں کے تبادلے کی نوبت آنے سے پہلے ہی ہم ربرا کو ان سے نکالنے میں کامیاب ہو جائیں۔"

"یہ تازہ ترین خیال تھا" میں نے بے کیفی سے مسکراتے ہوئے کہا "میرے جانے سے پہلے ہی اول خان کی کال آ گئی۔ ناگہانی مصائب نازل ہونے لگتے ہیں تو بعض اوقات ذہن واقعات کی رفتار کا ساتھ نہیں دیتا۔ ربرا کے اغوا کے بعد اب میں اس قابل ہو سکا ہوں کہ حالات کا تجزیہ کر کے درست فیصلہ کر سکوں۔"

"یہ بات تو اول خان بھی کئی بار کہہ چکا ہے کہ بدترین دباؤ میں بھی تم تیز اور درست فیصلے کرتے ہو" سلطان شاہ نے انکشاف کیا۔
"وریا بھی تمہارے جیسے اعصاب کی مالک ہوتی تو کمرے میں لائٹر روشن کرنے کی غلطی نہ کرتی' تمہاری طرح اندھیرے میں باتھ روم میں جا کر اپنی سگریٹ کی طلب پوری کر لیتی۔"

"بار بار وریا کی اس لغزش کا ذکر مت کرو" میں نے اسے تنبیہ کی "وہ ہونے والی بات تھی جو ہو گئی۔ وریا کے سامنے اس بارے میں ایک لفظ بھی نہ کہنا۔ اس کے لئے اس کے دل کا بوجھ ہی کافی ہے۔"

"کس قدر رجائیت جھلک رہی ہے آپ کے الفاظ میں" غزالہ کا چہرہ دمک اٹھا "جیسے وریا لوٹ ہی آئے گی۔ آدمی کو اپنی نیت اور ارادے پر اتنا پختہ یقین ہو تو وہ پورا ہو کر رہتا ہے۔ وریا جلد ہی ہمارے ساتھ ہوگی۔"

کھلی ہوئی کھڑکیوں سے آنے والے نسیم سحری کے خنک اور شبنم میں بھیگے ہوئے جھونکے اس وقت ایسی میٹھی تھپکیاں دے رہے تھے کہ ہم میں سے کوئی بھی بند خواب گاہوں میں جانے کے لئے آمادہ نہیں تھا۔ وقت گزاری کے لئے فرغ فال غزالہ کے نام نکلا اور وہ چند منٹ میں بھاپ اڑاتی ہوئی خوشبودار چائے کے مگ تیار کر کے لے آئی۔

گزری ہوئی رات کی تھکن' ہوا کے خوشگوار جھونکوں سے مل کر ہم سب پر اپنا اثر دکھا رہی تھی لیکن گرم چائے کے پہلے ہی گھونٹ نے میرے ذہن کو تر و تازہ کر دیا۔

غزالہ کسی کام سے اٹھ کر ڈرائنگ روم سے باہر گئی تو سلطان دھیمی آواز میں بولا "میں کچھ عرصے سے تم میں بڑی نمایاں تبدیلیاں دیکھ رہا ہوں لیکن سبب جاننے سے قاصر ہوں۔"

"کن تبدیلیوں کی بات کر رہے ہو؟" میں نے انجان بن کر پوچھا۔

"اب یہی دیکھ لو کہ پہلے تم اعصابی دباؤ کی حالت میں اسکاچ کا سہارا لیتے تھے اور دن میں بھی بلانوشی کا مظاہرہ کرتے رہتے تھے اور اس وقت تم چائے کی پیالی سے خود کو سکون پہنچا رہے ہو۔"

"بری عادتیں بری ہی ہوتی ہیں اور زندگی بھر ساتھ نہیں دیتیں۔ ایک وقت ایسا آتا ہے جب انسان خود انہیں برا سمجھنے لگتا ہے۔ اگر میں شراب پئے بغیر نارمل زندگی گزار سکتا ہوں تو مجھے اس کا سہارا لینے کی کیا ضرورت ہے؟"

"وریا یا جہانگیر کے ساتھ بیٹھتے ہو تو تم پھر اپنے پرانے رنگ میں آجاتے ہو؟"

"کبھی کبھی کی ذرا سی بے اعتدالی چل جاتی ہے۔ ویسے سچ پوچھو تو میری اس تبدیلی میں غزالہ کا ہاتھ ہے۔"

"میرا بھی یہی خیال تھا" میرے اعتراف پر وہ خوش ہو گیا۔ "اس نے ٹوک ٹوک کر تمہیں شراب سے دور رہنے پر مجبور کیا ہوگا۔ پتا نہیں وہ الکحل کی تیز بو کیسے برداشت کرتی تھی۔"

"تم احمق ہو" میں نے مسکرا کے کہا "اس نے آج تک ایک بار بھی مجھے ٹوکا اور نہ الکحل کی بو پر منہ بنایا۔ غضب یہ ہے کہ وہ اس قدر خوش اخلاق اور نرم خو ہے کہ مجھے اس سے باتیں کر کے ہی انوکھا سرور ملتا ہے۔ وہ سلمٰی کی طرح تلخ مزاج اور چڑچڑی طبیعت کی مالک ہوتی تو شاید میری شراب نوشی گھٹنے کے بجائے اور بڑھ جاتی۔ اس نے اپنے بے مثال رویے سے میرے مزاج میں یہ تبدیلی پیدا کی ہے۔"

"جہانگیر تمہارے ان نظریات سے واقف ہو جائے تو آج ہی دوسری شادی رچانے پر تل جائے گا۔"

"ازدواجی زندگی میں وہ ناکام ثابت ہو چکا ہے" میں نے افسوس کا اظہار کرتے ہوئے کہا "اسے دوسری بیوی اچھی مل گئی تو سلمٰی کی خامیاں اسے اور زیادہ کھلنے لگیں گی۔ ایک شوہر بیک وقت خوش مزاج اور تند خو بیویوں کے ساتھ گزارہ نہیں کر سکتا اسی وجہ سے دوسری شادی کرنے والے بیشتر مرد اپنی پہلی بیوی سے بے اعتنائی برتنے لگتے ہیں۔ ان کی اس بے رخی کے اسباب قطعی فطری ہوتے ہیں لیکن بد زبان اور تلخ مزاج عورتیں اسے مرد کی تبدیلی قرار دے کر اپنی زندگی کو جہنم بنا لیتی ہیں اور پھر اندر سے ٹوٹ پھوٹ کا شکار ہونے لگتی ہیں۔"

"حیرت ہے کہ شادی کے مختصر سے عرصے میں تم نے اتنا کچھ جان لیا۔ جہانگیر کو تو یہ بھی اندازہ نہیں ہو سکا ہوگا کہ وہ دن رات نشے میں کیوں غرق رہتا ہے۔"

"اس کا ذکر اتنی حقارت سے نہ کرو۔ اس کی بربادی کی ذمے داری میرے سر پر بھی آتی ہے۔"

"ظاہر ہے' تم نے کبھی اسے روکنے کی کوشش نہیں کی۔ اس کے ساتھ شریک ہو کر ہمیشہ اس کی حوصلہ افزائی کرتے رہے ہو۔ غنیمت ہے کہ تمہیں اپنی اس غلطی کا احساس ہے۔"

"آج تم ہر بات کا الٹا مقصد اخذ کر رہے ہو۔ جب اس کا کاروبار چل رہا تھا اور وہ باقاعدگی سے اپنی گارمنٹس فیکٹری جاتا تھا تو فرصت دوری کے اوقات میں بھی زیادہ مے نوشی نہیں کرتا تھا۔ دن میں ہمیشہ چاق و چوبند رہتا تھا۔ اس کا کاروبار میرا ساتھ دینے کی وجہ سے تباہ ہوا ہے۔ بے کاری میں وہ دن رات گھر میں پڑا رہتا ہے۔ سلمٰی سے ویسے ہی ذہنی ہم آہنگی نہیں ہے۔ اب وہ شراب نہ پئے تو کیا کرے؟ کاروبار یا ملازمت انسان کے کمانے کے ہی ذرائع نہیں ہوتے' باہر کی ان مصروفیات سے آدمی کی زندگی میں توازن اور فرحت پیدا ہوتا ہے۔"

"تم ٹھیک کہتے ہو" وہ ناقدانہ انداز میں سر ہلاتے ہوئے بولا۔ "مختلف مزاج والے دو فریق ہر وقت ایک دوسرے کے سر پر سوار رہیں تو انہیں ایک دوسرے کی اچھی عادتیں بھی خراب معلوم ہو سکتی ہیں۔"

سوا چار بجے کے قریب فون کی گھنٹی بجی تو ہم دونوں ہی چونک پڑے۔ راس البیڈا کا ساتھی اپنے وقت سے پہلے فون نہیں کر سکتا تھا۔ ریسیور اٹھاتے ہی میرے کانوں میں اول خان کی مغموم آواز آئی "آج میں بہت غمگین ہوں ڈیڈی اور اسی وقت زیری جا رہا ہوں۔ وہاں تہ خانے میں ایک نوی مردہ اور دوسرا زخمی حالت میں بند تھا۔ ساگا غائب ہے۔ کچھ پتا نہیں کہ اس مکان میں کیا ہوا ہے۔ زخمی کو طبی امداد دینے کے بعد ہی معلوم ہو سکے گا کہ وہاں کیا سانحہ پیش آیا ہے۔ میرے نوری نے ابھی ابھی فون پر وہاں کی ابتدائی رپورٹ دی ہے۔"

"تو کیا نادرہ کے مکان کا فون کام کر رہا ہے؟" سوال کرنے کے بعد مجھے احساس ہوا کہ میں نے اس کے نوریوں سے ہمدردی کا اظہار نہ کر کے سنگین غلطی کی تھی۔

"ہاں۔ فون کے تار کٹے ہوئے تھے باہر سے انھیں جوڑ کر لائن بحال کرلی گئی ہے۔"

"نوریس کے ایک نوری کی شہادت ایک بڑا نقصان ہے" میں نے اپنی غلطی کا ازالہ کرتے ہوئے کہا..... "اللہ اسے اپنے جوار رحمت میں جگہ عطا کرے۔ میں تمہارے کرب کا اندازہ لگا سکتا ہوں۔ سخت محنت اور تربیت سے برسوں میں تیار ہونے والا کوئی ساتھی پل بھر میں ساتھ چھوڑ جائے تو دل پر چوٹ لگتی ہے۔ رہے دوسرے نوری کی حالت خطرے سے تو باہر ہے نا؟"

"طبی معائنے سے پہلے کچھ نہیں کہا جا سکتا۔ میری سمجھ میں نہیں آ رہا کہ وہاں کون پہنچ سکتا تھا۔ ساگا تو بستر پر لیٹے لیٹے بھی معذور تھا۔ اس کے ہمدردوں کو زیری کا سراغ کیسے ملا؟" اس کی آواز سے کرب جھلک رہا تھا۔

"وہ جو بھی رہا ہو بچ نہیں سکے گا۔ ذرا پانچ بجے والی فون کال کا بوجھ ذہن سے اتر جائے تو پھر سوچا جائے گا۔ مجھے پورا یقین ہے کہ اس کام میں راس البیڈا یا اس کے آدمی ملوث نہیں ہو سکتے۔ ان کا ذرا بھی ہاتھ ہوتا تو راس البیڈا یا جان میں سے کوئی ایک ساگا کا حوالہ ضرور دیتا۔"

"وہ اپنی دانست میں میرے دونوں آدمیوں کو ہلاک کر کے گئے ہیں۔ وہ دوسرا نوری زخمی ہونے کے بعد بے ہوش نہ ہو گیا ہوتا تو وہ بھی اپنی زندگی سے ہاتھ دھو بیٹھتا۔ ساگا ان دنوں راس البیڈا کے لیے کام کر رہا تھا۔ اسی نے ریرا کو راس البیڈا کی کمین گاہ کا پتا دیا تھا۔ اگر وہ اس معاملے سے باہر ہے تو پھر ان واقعات کی پشت پر کون ہو سکتا ہے؟ اس قسم کی واردات کوئی مضبوط گروہ ہی کر سکتا ہے۔"

"تمہارا نوری بیان دینے کے قابل ہو جائے تو بہت کچھ معلوم ہو جائے گا" میں نے اسے تسلی دیتے ہوئے کہا "اگر تم اس کی دیکھ بھال کے لیے جا رہے ہو تو پانچ بجے تک تمہاری واپسی نا ممکن ہے۔ تمہاری غیر حاضری میں جان اور راس البیڈا کی گفتگو کی ذمے داری کس پر ہوگی۔"

"راس البیڈا کسی لومڑی کی طرح مکار ہے۔ یہ کام کسی اور پر نہیں چھوڑ سکتا" اس کی پر تشویش آواز آئی۔ "میں پورے پس منظر سے آگاہ ہوں۔ میں خود ہی اس کی باتیں سمجھ سکتا ہوں۔"

"میرا بھی یہی خیال ہے" میں نے نرمی سے کہا "تم ساگر میں گھر گئے ہو۔"

"تمہارا گھر پر رہنا ضروری ہے۔ جان سے کوئی بھی بات نہیں کر سکے گا" اس کا انداز خود کلامی کا سا تھا۔

میں خاموشی سے اس کی کسی تجویز کا منتظر رہا۔ کچھ دیر کے سکوت کے بعد اس کی تھکی ہوئی آواز ابھری "میں زیری کی طرف ایک پارٹی روانہ کر کے خود یہاں رکتا ہوں۔ راس البیڈا والا معاملہ بھی بہت اہم ہے۔"

"پانچ بجے جان مجھے فون کرے گا۔ مجھ سے نمبر لینے کے بعد تم سے رابطہ کرے گا۔ پتا نہیں وہ کتنی دیر تک بات کرتا ہے۔ اس کی کال ختم ہونے کے بعد تم خود ہی مجھے فون کر لینا۔"

"یہ مناسب رہے گا۔ تم سے بات کرتے ہی میں شہر کی طرف چل دوں گا۔"

"روانگی سے پہلے میرے فون پر ایکسٹینشن لگوانے کا بندوبست کرنا نہ بھولنا" میں نے اسے یاد دلایا۔

"تم فکر مت کرو۔ یہ ذمے داری ایک نوری کو سونپ رہا ہوں۔" اس نے فون بند کر دیا۔

نادرہ کے ویران مکان پر نامعلوم افراد کے حملے کی خبر بہت اندوہناک اور سنسنی خیز تھی۔ ہمارا خیال تھا کہ راس البیڈا سے ہونے والی خون ریز لڑائی کے سارے اہم کردار ہماری نظروں میں تھے اور ان کی متوقع سرگرمیاں بھی ہمارے علم میں تھیں مگر اس واقعے نے ثابت کر دیا تھا کہ وہ ہماری خوش فہمی تھی۔ کچھ ایسے حریف بھی میدان میں اترے ہوئے تھے جو ہمارے لیے بالکل اجنبی تھے۔

"ایک بازاری عورت کے چکر میں پڑ کر ساگا بالکل ہی تنہا ہو کر رہ گیا تھا۔" سلطان شاہ نے تبصرہ کیا "اس پر یہ ارفت آ پڑا، جھبا اور اس کی ماں بھی اسے بے یار و مددگار چھوڑ کر نکل گئیں۔ شہر میں وہ کون لوگ ہیں جو ساگا کے لیے بے خوف ہو کر ان این ایف تک سے ٹکرا گئے؟"

"تم بھول رہے ہو کہ اب وہ ساگا نہیں رہا۔ یہ تو جرائم کی دنیا ہے، پیسے کے زور پر بہت سی ہمدردیاں اور وفاداریاں خریدی جا سکتی ہیں" میں نے کہا۔

"ساگا بستر پر لیٹنے کے قابل نہیں تھا۔ وہ گھر پر زخمی ہو کر اسپتال پہنچا اور وہاں سے رازدارانہ طور پر نادرہ کے گھر پہنچایا گیا۔ اسے کسی کی ہمدردیاں یا وفاداریاں خریدنے کی مہلت کہاں ملی تھی؟" سلطان شاہ نے پوچھا۔

"وہ راس المیڈا کے لیے اکیلا تو کام نہیں کر رہا ہوگا۔ اس کے ساتھ کچھ لوگ رہے ہوں گے۔ جھگیا اور زمرہ کے ذریعے ساکا کے زخمی ہو کر اسپتال پہنچنے کی بات پھیلی ہوگی تو اس کے نئے آقا کی تلاش میں نکل پڑے ہوں گے۔ ان کی گندی روزیاں ساکا کی زندگی سے وابستہ تھیں۔ ان ہی میں سے کسی کو نازمہ کے گھر کا سراغ مل گیا ہوگا۔"

"راس المیڈا کے اس گروہ کو ٹیکسی یا سرکاری ایمبولینس میں نہیں، اول خان کے آدمیوں نے ایس ٹی ایف کی گاڑی میں اسپتال سے منتقل کیا تھا۔" سلطان شاہ نے میری بات کی تردید کرتے ہوئے کہا۔ "اس کے آدمیوں کے اسپتال پہنچنے کی بات سمجھ میں آتی ہے۔ لیکن انھیں نازمہ کے گھر کا سراغ کیسے ملا؟ وہ تو ایس ٹی ایف کا کوئی باقاعدہ ٹھکانا بھی نہیں ہے۔ سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ نمبرے دو ربیے کے مجرم اتنی تیزی سے ساکا تک کیسے پہنچ گئے؟"

"یہ سوال فکر انگیز ہے۔" غزالہ نے اس کی تائید میں کہا۔ "دیکھا جائے تو یہ واقعہ راس المیڈا کی گرفتاری سے زیادہ بڑا اور سنگین ہے جس میں اسپیشل ٹاسک فورس کا ایک فرد مارا بھی گیا ہے۔"

سلطان شاہ کا اٹھایا ہوا سوال نازمہ کے مکان پر پیش آنے والے الم ناک سانحے کی گتھی سلجھانے میں کلیدی حیثیت رکھتا تھا۔ ہم تینوں اس پر اپنے اپنے انداز میں رائے زنی کرتے رہے لیکن کوئی بھی قابل قبول جواب سامنے نہیں آسکا۔ میری خواہش تھی کہ اول خان سے اگلی مرتبہ بات ہونے سے پہلے ہم اس معاملے میں کوئی حتمی رائے قائم کر سکیں مگر ہر دلیل ہمیں گھما پھرا کر دوبارہ سلطان شاہ کے سوال پر پہنچا رہی تھی۔

گفتگو کے دوران میری نظریں غیر ارادی طور پر بار بار وال کلاک کی طرف اٹھ رہی تھیں۔ آخر کار پانچ بھی بج گئے اور میرے اعصاب پر ہلکا سا تناؤ سوار ہونے لگا۔ ریا اور اس کے موجودہ زندان کی نشان دہی کے لیے جان سے ہونے والی گفتگو بہت اہم تھی۔ عارضی طور پر ساکا کا قصہ میرے ذہن کے کسی نہاں خانے میں اتر گیا تھا۔

پانچ بج کر تین منٹ پر فون کی پہلی گھنٹی بجی۔ شاید گھڑیوں کے فرق کی وجہ سے وہ تاخیر ہوئی تھی۔ میں نے دوسری گھنٹی بجتے ہی ریسیور اٹھایا اور ایک فوری خیال کے تحت اپنی آواز کو خوابیدہ بنا کر ہیلو کہا۔

"میں جان بول رہا ہوں۔ کیا تم سو رہے تھے؟" اس کی آواز تشویش زدہ تھی۔

"ہاں۔ تھوڑی دیر پہلے آنکھ لگ گئی تھی۔ رات کے واقعات نے تھکا دیا تھا۔"

"حیرت ہے۔ اس کا مطلب ہے کہ تمہیں واقعی ریا کی کوئی پروا نہیں ہے۔ راس المیڈا کہاں ہے؟"

"اس کی اور اپنی حفاظتی وجوہ کی بنا پر اسے یہاں نہیں لایا جا سکتا۔ تمھیں یقین کر لینا چاہیے کہ ہماری تحویل میں وہ خیریت سے ہے۔ گرفتاری کے بعد سے اس پر کوئی تشدد نہیں کیا گیا۔"

"تمھاری مکارانہ باتوں پر اعتبار نہیں کیا جا سکتا۔" وہ برہم ہو کر بولا "ہو سکتا ہے کہ تم نے اسے مار دیا ہو۔ مُردوں پر کون تشدد کر کے اپنا وقت برباد کرتا ہے۔ میں اس سے بات کیے بغیر تمھاری کسی بات پر یقین نہیں کر سکتا۔ معلوم ہوتا ہے کہ تم ریا کو ایک ٹانگ سے معذور کرانے کا پختہ ارادہ کر چکے ہو۔"

"میں اتنا سفاک نہیں ہوں۔ میرے لیے بہت اہم نہ ہونے کے باوجود وہ اب بھی میری دوست ہے۔"

"اس کی جان پر بنی ہوئی ہے۔ یہ فون بند کر کے میں اس کے راستے گھٹنے میں سے گولی گزاروں گا۔ وہ زندگی بھر کے لیے معذور ہونے والی ہے اور تم بے فکری سے سو رہے تھے۔ کیا تم اسی کو دوستی کہتے ہو؟" میں سمجھ رہا تھا کہ وہ مجھے لعن طعن کرنے سے زیادہ ریا کو وہ باتیں سنا رہا تھا تاکہ اس کا حوصلہ پست کر کے اپنے ساتھ تعاون پر آمادہ کر سکے۔

"یوں معلوم ہو رہا ہے جیسے مجھ سے زیادہ تمھیں اس کی معذوری کی فکر ہو۔"

"فکر نہیں، مجھے تمھاری سرد مہری اور سنگ دلی پر حیرت ہے۔ کسی زمانے میں ریا تمھاری محبوبہ سمجھی جاتی تھی۔"

"پرانی باتوں کا ذکر مت کرو۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "اس ذکر سے زخم تازہ ہونے لگتے ہیں۔"

"تم ریا اور راس المیڈا کے تبادلے کے بارے میں شاید سنجیدہ نہیں ہو؟" جھنجھلائی ہوئی آواز آئی۔ میں راس المیڈا کی زندگی کے بارے میں اس کے ذہن میں شک کا بیج بو چکا تھا۔ میرا سرد اور غیر ہموار لب و لہجہ اس کے اعصاب کو جھنجھلانے لگا تھا اور اس وقت یہی میرا منصوبہ تھا۔

"اس وقت میرا ذہن ماؤف ہو رہا ہے۔ میں چند گھنٹوں کی نیند لینے کے بعد ہی ڈھنگ کی کوئی بات سوچ سکوں گا لیکن اتنی بات تم بھی جانتے ہو کہ تبادلہ برابر کی چیزوں یا شخصیات کا ہوتا ہے۔ راس المیڈا اور ریا کے رتبوں میں زمین آسمان کا فرق ہے۔ راس المیڈا آج بھی ٹی کا طاقت ور اور با اختیار سربراہ ہے جب کہ ریا ٹی کے ایک معتوب اور مقتول سربراہ کی غیر قانونی بیٹی ہے۔"

"وہ تمھارے لیے اتنی ہی غیر اہم ہے تو رات کو مقابلے میں تمھارے ساتھ کیوں موجود تھی؟"

"اسے تنہا گھر میں نہیں چھوڑا جا سکتا تھا۔ ویسے بھی وہ راس المیڈا سے اپنے باپ کے قتل کا بدلہ لینے کی باتیں کرتی رہتی ہے۔ وہ ایک دلیر لڑکی ہے۔ اسے ساتھ لا کر میں نے اپنی نفری میں اضافہ کیا تھا۔ مجھے اس کے اغوا کا افسوس ہے لیکن اس کی زندگی بچانے کے لیے میں احمقانہ فیصلے نہیں کر سکتا۔"

"میں نے تمہیں فیصلہ کرنے کے لیے چوبیس گھنٹوں کی مہلت دی ہے۔ وہ اب بھی برقرار ہے۔ تم سوچ سمجھ کر اپنا فیصلہ کر سکتے ہو۔ اس وقت میں صرف راس الیڈا سے بات کرنا چاہتا ہوں۔"

میری بخشش سے وہ زچ ہو چکا تھا۔

"تم بار بار ضد کر رہے ہو۔ اس کی سلامتی کے بارے میں تمہیں میری بات پر یقین کر لینا چاہیے۔"

"تم اسے میری ضد ہی سمجھ لو مگر اس سے میری بات کرا دو ورنہ میں قسم کھا رہا ہوں کہ ویرا کا گلا چرا کر دوں گا۔ دنیا کا بڑے سے بڑا ماہر سرجن اس کا گلا ٹھیک نہیں کر سکے گا۔"

"یہ دھمکیاں میرے لیے بے اثر ہیں۔ اگر راس الیڈا سے بات کرنا تمہاری ضد ہے تو اس کے لیے میری بھی ایک شرط ہے۔"

"میں تمہارے لیے آسمان سے تارے توڑ کر نہیں لا سکوں گا۔ کوئی معقول شرط ہوئی تو مان لوں گا۔"

"ویرا ہر دو گھنٹے بعد مجھے فون کر کے اپنی خیریت سے آگاہ کرتی رہے گی۔"

"ابھی وہ تمہارے لیے غیر اہم تھی اور اب اچانک اتنی عزیز ہو گئی کہ تم ہر دو گھنٹے بعد اس کی خیریت جاننا چاہتے ہو۔" اس کی جھلائی ہوئی آواز ابھری "معلوم ہوتا ہے کہ غصے کے بخار سے تمہارا دماغ چل گیا ہے۔"

"تم کچھ بھی سمجھ لو..... یہ تمہاری ضد کا جواب ہے۔ اگر مقررہ اوقات پر ویرا کا کوئی فون نہ آیا تو میں اسی لمحے راس الیڈا کی مٹی پلید کر کے رکھ دوں گا۔ میری ایک شرط یہ بھی ہو سکتی تھی کہ تم مجھے ویرا کا فون نمبر بتاؤ مگر میں جانتا ہوں کہ تم اس شہر میں کسی چور کی طرح رہ رہے ہو۔ مر کر بھی اپنا فون نمبر نہیں بتاؤ گے۔ یہ تمہاری مرضی ہے کہ اب مجھے اپنا فون نمبر دو یا ہر دو گھنٹے بعد ویرا سے مجھے فون کراتے رہو۔"

"گھڑی میں وقت ملا لو۔ ویرا ہر دو گھنٹے بعد تمہیں فون کرتی رہے گی لیکن تم دونوں کی گفتگو ڈیڑھ منٹ سے زیادہ طویل نہیں ہو گی۔ مجھے حق ہو گا کہ جب چاہوں "کریڈل" دبا کر لائن کاٹ دوں۔ اب راس سے بات کرا دو!"

میں نے اول خان کے دفتر کا فون نمبر دہرانے کے بعد کہا "تم اپنا ایک نمبر چھپا رہے ہو۔ میں نے تمہیں دوسرا نمبر بھی دے دیا ہے۔ راس الیڈا سے تم اس نمبر پر بات کر کے اپنا اطمینان کر سکتے ہو۔"

"میں تمہاری مکارانہ سوچ اور ذہنیت کو اچھی طرح سمجھتا ہوں۔" اس نے زہر بھرے لہجے میں کہا "تم مجھے چارا ڈال رہے ہو مگر میں تمہارے جال میں آنے والوں میں سے نہیں ہوں۔ تم چاہتے ہو کہ میں ان نمبروں کے ذریعے پتا حاصل کر کے ادھر دوڑا آؤں اور یہاں تمہارے آدمیوں کے نرغے میں گھر کر بے بس ہو جاؤں۔ میں ایسی غلطی ہرگز نہیں کروں گا۔ تمہارے پھیلائے ہوئے ڈوری میرے انتظار میں سوکھ جائیں گے مگر میرا سایہ بھی نہیں پا سکیں گے۔"

میں دانستہ کھسیانے ہوئے انداز میں ہنس دیا جیسے اس نے میری چال پکڑ لی ہو پھر کہا "تم واقعی بہت چالاک ہو مگر یہ تمہاری بدگمانی ہے۔ میرا ایسا کوئی منصوبہ نہیں تھا۔ اب ڈرو گے تو تمہیں نئی راہیں ملیں گی۔"

وہ عجیب صورت حال تھی۔ میں جان سے خائف تھا اور وہ میری چالاکیوں کے بارے میں ضرورت سے زیادہ حساس تھا۔ میرے لیے خوشی کی بات یہ تھی کہ اس نے باتوں ہی باتوں میں میرا ایک اندیشہ دور کر دیا تھا۔ اتنی کھلی کھلی باتیں ہو جانے کے بعد وہ ہمارے قلب کا رخ کرنے کی ہمت نہیں کر سکتا تھا۔

"اب ویرا سات بجے تم کو فون کرے گی۔" وہ فون پر کہہ رہا تھا۔

"شرط کا آغاز اسی وقت ہو گا ورنہ تم راس الیڈا سے بات نہیں کر سکو گے۔ میں دوسری لائن پر اس کا فون اٹیچ کر کے اپنے آدمیوں کو ماڈرن جدایات دوں گا اور تم راس الیڈا کی آواز سننے کو ترستے رہو گے۔"

"لعنت ہو تم پر..... تم پکے بلیک میلر اور شاطر ہو۔ وقت آنے پر میں تمہیں دیکھ لوں گا۔"

اسے سلگانے کے لیے میں استہزائیہ انداز میں زور زور سے ہنسنے لگا۔

ویرا کی آواز سن کر میری ہنسی کو بریک لگ گئے۔ وہ کہہ رہی تھی "مجھے معلوم ہے کہ آج کل تم بہت خود غرض اور وحشی ہو گئے ہو۔ اپنے سست رفتار ساتھیوں کو اپنے ہاتھ سے گولی مار کر پیچھے کے لیے چھوڑ رہے ہو مگر مجھے یہ جان کر خوشی ہوئی کہ تم اب بھی ہر دو گھنٹے بعد میری خیریت جاننا چاہتے ہو۔ فی الحال میں خیریت سے محفوظ ہوں اور یہ لوگ میری مناسب دیکھ بھال بھی کر رہے ہیں۔"

اس نے شاید جان کی ہدایت پر پوری بات انگریزی میں کی تھی۔

"حوصلہ بلند رکھو۔ تم کو کسی بھی وقت خوش گوار حیرت کا سامنا ہو سکتا ہے۔ تم اپنا....." آخری الفاظ میرے منہ ہی میں رہ گئے کیونکہ کلک کی آواز کے ساتھ فون کا سلسلہ منقطع ہو چکا تھا۔

"سب کچھ اسی طرح ہوتا چلا گیا جیسا آپ نے سوچا تھا۔" یہ کہتے ہوئے غزالہ کا چہرہ اندرونی مسرت سے گلنار ہو رہا تھا "پیچ دار اور تیز بھی گفتگو ہم میں سے کسی کے بس کی بات نہیں تھی۔"

"زبان کا زخم تلوار سے زیادہ کاری ہوتا ہے۔" ارسلان شاہ بولا "ویسے تو سب کچھ منصوبے کے مطابق ہی ہوتا چلا گیا لیکن میں بار بار یہ سوچ رہا تھا کہ ویرا اپنے بارے میں تمہارے توہین آمیز فقرے سن رہی ہو گی تو اس کے دل پر کیا گزر رہی ہو گی۔ دشمن کی قید میں پھنسی ہوئی ایک عورت اپنوں کی ایسی بے وفائی سے دل برداشتہ

ہو کر غداری کی راہ پر بھی چل سکتی ہے۔ اس بارے میں تمہیں
کچھ بتا دینا چاہیے تھا۔"

"یہ راستہ ویرا نے ہی مجھے سمجھایا تھا۔" میں نے وضاحت کی۔
"اس نے جان کے ذہن میں یہ بات بٹھا دی ہے کہ آج کل میرے
اور اس کے تعلقات سرد مہری کا شکار ہیں۔ ویرا سمجھ رہی ہوگی کہ
میں اسی کی دی ہوئی حکمتِ عملی کو آگے بڑھا رہا ہوں۔ یہ میرے
دماغ کا فتور نہیں ہے۔"

"میرا کام نشان دہی کا تھا جو میں نے پورا کر دیا۔ تم ویرا کو مجھ
سے بہت زیادہ جانتے ہو۔ اگر تمہارا خیال ہے کہ تم ٹھیک کہہ رہے
ہو تو پھر یہ ٹھیک ہی ہوگا۔ دراصل تم نے اپنا آخری جملہ جس طرح
ادھورا چھوڑا اس سے اندازہ ہو رہا تھا کہ دوسری طرف سے فون
اچانک ہی بند کیا گیا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہاں ایک ہی نمبر پر دو فون
لگے ہوئے ہوں۔ جب جان تم سے بات کر رہا تھا تو ویرا خاموشی
سے دونوں طرف کی گفتگو سن رہی تھی۔ ویرا کے بولنے کی باری آئی
تو جان خاموشی سے باتیں سننے لگا۔ تمہاری زبان سے اردو کے
نامکمل فقرے سنتے ہی اس نے لائن کاٹ دی تاکہ ویرا کو اپنی
پوری زبان میں کوئی خفیہ پیغام نہ پہنچا سکو۔"

میں حیرت سے آنکھیں پھاڑے سلطان شاہ کی بات سنتا رہا۔
وہ اپنی بات مکمل کر کے خاموش ہوا تو مجھے کہنا پڑا "خدا کی پناہ! آج
مجھے اندازہ ہوا کہ اب تمہارا مشاہدہ بہت تیز ہو چکا ہے اور تم چاہو
تو بہت منطقی انداز میں ہر بات کا تجزیہ بھی کر سکتے ہو۔ تمہیں یہ
وصف مبارک ہو۔"

وہ ہنس کر بولا "تمہاری موجودگی میں میں عام طور پر اپنے ذہن
پر زور نہیں دیتا۔ اس وقت میری دانست میں تم غلطی کا ارتکاب
کر رہے تھے اس لیے مجھے ذرا زیادہ اس بات پر دھیان دینا پڑا۔"

"وہ آپ کی چال میں آ گیا ہے۔ اب جو کچھ بھی ہونا ہے جلد
ہی ہو جانا چاہیے۔ اس گھر میں ویرا کی کمی بری طرح محسوس ہو رہی
ہے۔" عزیز اللہ نے دونوں ہاتھ دباتے ہوئے پُرجوش لہجے میں کہا۔

"جب تک راس ایلیڈا ہماری تحویل میں ہے تم بے فکر
رہو۔ وہ ویرا کی پوری طرح دیکھ بھال کرے گا۔ اب ہماری کسی بھی
نئی چال کا انحصار تجزیے کی رپورٹ پر ہے۔ دیکھنا ہے کہ وہ
کب موصول ہوتی ہے۔"

"آج دوپہر تک اس کا نتیجہ سامنے آ جانا چاہیے۔" سلطان
شاہ بولا۔

میں نے خاموشی سے اپنے لیے سگریٹ سلگائی۔ سلطان شاہ
نے فوراً ہی مجھے ٹوک دیا "شراب نوشی بڑی حد تک کم کر دینے کے
بعد تمہاری سگریٹ نوشی میں غیر معمولی اضافہ ہو گیا ہے۔ یہ کوئی
اچھی چیز نہیں ہے۔ اسے بھی کم کر سکو تو بہتر ہوگا۔ پتا نہیں سلگتے
ہوئے سگریٹ اور تمباکو کا زہریلا دھواں نگلنے اور اگلنے سے کیا لطف
آتا ہوگا۔"

"مجھے اپنے جیسا بنانے کی کوشش نہ کرو۔ دوستانہ ہمدردی
اچھی چیز ہوتی ہے مگر میں ذہنی طور پر خوش ہوں۔ جس دن میں اپنی
بری عادتیں ترک کر کے سلطان شاہ بن گیا ہماری آپس میں ٹھن
جائے گی۔"

"اوہ! تم شاید میری بات کا برا مان گئے..." اس نے فوراً
ہی معذرت چاہنے کی کوشش کی مگر میں نے اس کی بات کاٹ دی۔
میں کچھ بولنے بھی نہ پایا تھا کہ فون آ گیا۔

"جان کا فون آیا تھا۔" ولی خان نے کسی تمہید کے بغیر اپنی
بات شروع کر دی "راس ایلیڈا سے بات کر کے وہ بہت خوش تھا۔
میں نے اسے پہلے ہی بریفنگ دے دی تھی کہ ان دونوں میں کسی
قسم کی سازشی گفتگو کا آغاز ہوا تو فون بند کر دیا جائے گا۔ راس
ایلیڈا بہت محتاط تھا۔ اسے یہ جان کر بہت اطمینان ہوا ہے کہ ویرا
اس کے دستِ راست کے قبضے میں ہے اور وہ دونوں کے تبادلے
کے لیے مذاکرات کر رہا ہے۔"

"جب تک اس جمود کا کوئی حل نہیں نکل آتا ہم راس ایلیڈا
سے روایتی بازپرس نہیں کر سکتے۔ تم نرمی سے کام لے کر دیکھو،
ہو سکتا ہے کہ روانی میں وہ اپنے عزائم پر کوئی روشنی ڈال سکے۔"

"میں کوشش کروں گا لیکن جان سے بات ہو جانے کے بعد
اس کی خود اعتمادی بڑی حد تک بحال ہو گئی ہے۔ وہ مشکل ہی سے
زبان کھولے گا۔ اس نے جان کو بتا دیا ہے کہ پکڑے جانے کے بعد
اسے خاصا تشدد سہنا پڑا تھا لیکن اس کے بعد اس سے کوئی چھیڑ
چھاڑ نہیں کی گئی۔ میں نے سوچا ہے کہ جسمانی تشدد کے بجائے اس
پر دواؤں کا استعمال کیا جائے۔ اس کے اعصاب کو کمزور کرنے کے
لیے اسے کھانے میں ایسی دوائیں شروع کر دی گئی ہیں جو اسے نیند
لائے بغیر اضمحلال اور گہری نقاہت کے احساس میں مبتلا کر دیں گی۔
اس دوا کی چند خوراکوں کے بعد اس پر مصالحت اور سمجھوتے کا
موڈ طاری ہو جانے لگا تو میں اس پر وقت صرف کروں گا۔ اس وقت
تک ساکا کا چکر بھی مکمل ہو جائے گا۔ اس نے مجھے پریشان کیا ہوا
ہے۔ اس وقت میں ڈبری کی طرف جا رہا ہوں۔ وہاں کا جائزہ لے
کر اسپتال کا رخ کروں گا۔"

اس سے گفتگو ختم کرنے کے بعد بھی میرا ذہن اس کی باتوں
میں الجھا رہا۔ وہ ایک پیشہ ور آدمی تھا اور ہر کام میں پیشہ ورانہ
انداز اختیار کرنے کی کوشش کرتا تھا۔ میں اس وقت تک پوچھ گچھ
کے لیے جسمانی تشدد ہی کو بہترین طریقہ تصور کرتا تھا۔ صرف ساکا
کا معاملہ ایسا تھا کہ میں تشدد کر کے بھی اس کی زبان نہیں کھلوا سکا
تھا مگر ویرا نے محبت اور نرمی کے ذریعے اسے اس قدر مسحور کر لیا
کہ اس نے بے چون و چرا ویرا کے سوالات کے جواب دے
دیے۔

میں پاکستان کی سرزمین سے ہیروئن کے استعمال کو جڑ سے
اکھاڑ پھینکنے کی ایک ہولناک لڑائی لڑ رہا تھا اور اس لڑائی میں

ہیروئن کی کمائی پر پلنے والے مقامی اور بین الاقوامی مجرم میرے خلاف صف آرا تھے۔ میں بہت قریب سے دیکھ رہا تھا کہ اس ناجائز سوداگری سے حاصل ہونے والی خطیر رقوم بے شمار غیر قانونی دھندوں کے فروغ میں استعمال ہو رہی تھیں جن میں اسلحے کی اسمگلنگ سرفہرست تھی۔

اس وقت اول خان نے باتوں ہی باتوں میں ایک اور ہولناک وبا کی نشان دہی کی تھی۔ اس نے راس المبڈا کے اعصاب اور قوت ارادی کو محض چند خوراکوں میں تباہ کرنے کے لیے کسی دوا کے استعمال کا ذکر کیا تھا۔ میں جانتا تھا کہ ملک بھر میں ایسی خطرناک اور مسکن دوائیں کھلے بندوں ریوڑیوں کی طرح بکتی جا رہی تھیں جو رفتہ رفتہ انسان کی غور و فکر کی صلاحیتوں، اعصاب اور عزم و ہمت کو تباہ کر کے اسے اپنا اسیر بنا لیتی تھیں۔ بہت سے پڑھے لکھے لوگ ان دواؤں کے مہلک اثرات پر غور کیے بغیر محض وقتی سکون کے لیے ان کی ابتدا کر کے رفتہ رفتہ ان کے اس قدر عادی ہوتے جا رہے تھے کہ چند گولیاں لیے بغیر ان کا سونا ناممکن ہو گیا تھا۔ کسی ماہرانہ طبی مشورے اور دیکھ بھال کے بغیر بڑے پیمانے پر فروغ پاتا ہوا یہ رجحان ہلاکت خیز تھا۔

دکھ کی بات یہ بھی تھی کہ ایسی ادویہ پر اجارہ داری رکھنے والے مغربی ممالک میں ایسی حساس اور خطرناک دواؤں کی ایک خوراک بھی نسخے کے بغیر نہیں خریدی جا سکتی تھی۔ مستند ماہرین کی واضح طبی ہدایات کے بغیر ایسی دواؤں کی خرید و فروخت سنگین جرم تھی لیکن پاکستان جیسے ملک کو ان دواؤں کی زرخیز منڈی بنا لیا گیا تھا۔ پاکستان میں نشے کو ہر سمت اور ہر ذریعے سے فروغ دے کر اس ملک کی نئی نسل کی رگوں میں زہر پھیلایا جا رہا تھا اور متعلقہ ادارے .... معاشرے میں خاموشی سے پھیلنے والی اس تباہی پر کوئی کارروائی نہیں کر رہے تھے۔

البتہ یہ تھا کہ دانا دشمن بہت ہوشیاری سے اور بظاہر ایک دوسرے سے الگ رہ کر اس ملک کی جڑوں میں زہریلی عادات کی آب یاری کیے چلا جا رہا تھا اور ہمارے ملک دوست اپنی کوتاہ بینی، بے پروائی یا پھر بے خبری کی وجہ سے اس طوفان کو روکنے کے لیے کچھ بھی نہیں کر رہے تھے۔ انہیں اندازہ ہی نہیں تھا کہ ان کی غفلت آنے والے دنوں میں اس معاشرے پر کتنی بڑی تباہی لا سکتی ہے۔

غزالہ اور سلطان شاہ نے سمجھ لیا تھا کہ اول خان نے مجھے جان کے فون کی اطلاع دینے کے لیے رنگ کیا ہوگا، اس لیے ان دونوں کو کچھ بتانے کی ضرورت نہیں تھی۔ اپنی سوچوں پر میرا ذہن بھاری ہونے لگا تو میں نے ڈرائنگ روم چھوڑ کر اپنی خواب گاہ میں جانے کا فیصلہ کر لیا۔

نشہ آور مسکن ادویات اور رانا شاہ کے بارے میں سوچ سوچ کر مجھے نیند ہی آنے لگی تھی۔

○☆○

مجھے آٹھ بجے کے بعد اول خان کی فون پر بیدار کروایا گیا۔ بیدار ہو کر گھڑی پر نظر پڑتے ہی مجھے خیال آیا کہ سات بجے ویرا کا دوسرا فون آنا تھا۔ میں نے ہڑبڑا کر بستر چھوڑ دیا۔

"سات بجے ویرا کا فون آنا تھا۔ اس کا کیا ہوا؟ تم نے مجھے کیوں نہیں اٹھایا؟" میں نے بستر سے اترتے ہی غزالہ سے پے در پے سوالات کر ڈالے۔ وہ اپنے یاقوتی ہونٹوں پر دلکش مسکراہٹ کے ساتھ میری طرف دیکھ رہی تھی۔

"میں پونے سات بجے آپ کو اٹھانے کے ارادے سے آئی تھی مگر آپ گہری نیند سو رہے تھے۔ میرا دل نہیں چاہا کہ آپ کی اتنی اچھی نیند خراب کروں۔ ویرا کا فون آیا تھا۔ اس سے سلطان شاہ نے مختصری بات کی تھی۔ وہ بہت خوش ہے۔ ویرا ابھی تک خیریت سے ہے۔ ہو سکتا ہے کہ جان ٹیلی فون سے اپنے رابطے کو مکمل کرنا چاہتا ہو۔"

غزالہ کے اس معصومانہ خلوص پر مجھے بے حد پیار آ رہا تھا۔ وہ ہر وقت میرے آرام اور آسائش کا بہت زیادہ خیال رکھتی تھی۔ میں نے منہ بنا کر اس سے پوچھا "اس وقت نہیں اٹھایا تو اب اول خان کو رخصت کیوں نہیں کر دیا؟ اس وقت بھی میں بہت گہری نیند سو رہا تھا۔"

"مجھے بلاوجہ غصہ دکھانے کی کوشش نہ کریں" وہ میرا موڈ دیکھ کر شوخی سے بولی "وہ بھی رات بھر کا جاگا ہوا ہے اور پروگرام کے مطابق ایک لمبی دوڑ لگا کر یہاں تک پہنچا ہے۔ وہ بہت اداس اور دل گرفتہ ہے۔ آپ سے بات کر کے اس کے دل کا بوجھ ہلکا ہو جائے گا۔ اسے جواب دینا مناسب نہیں تھا۔"

میں نے اس کی طرف قدم بڑھایا ہی تھا کہ وہ تیزی سے دروازے کی طرف بڑھ گئی۔

"تیار ہو کر جلدی باہر آ جائیں۔ میں ناشتا تیار کر رہی ہوں۔" کہہ کر وہ خواب گاہ سے باہر نکل گئی۔

میرے ہونٹوں پر بے اختیار مسکراہٹ پھیل گئی۔ میں نے کسل مندانہ انداز میں کھڑے کھڑے ایک انگڑائی لے کر اپنے بدن کا تناؤ دور کیا اور غسل خانے کی طرف بڑھ گیا۔

میں تازہ دم ہو کر ڈرائنگ روم میں پہنچا تو اول خان اخبار کے مطالعے میں مصروف تھا۔ رجبی انداز میں ٹیلی ویژن بھی چل رہا تھا۔ مجھے دیکھتے ہی اس نے ایک اداس مسکراہٹ کے ساتھ اخبار میز پر ڈال دیا۔

"رات کے واقعے کے بارے میں اخبار کیا کہتا ہے؟" میں نے اس کے برابر میں بیٹھتے ہوئے پوچھا۔

"رات تاخیر سے رونما ہونے والے غیر متوقع واقعات صبح کے اخباروں میں جگہ نہیں پا سکے۔ ان سے شام کے اخبارات اپنی سنسنی خیز سرخیاں نکالتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ پولیس والے اپنے بیشتر منصوبوں پر رات گئے عمل کرتے ہیں تاکہ بار سوخ لوگوں کے ہمدرد تیزی سے میدان میں نہ آ سکیں۔ شام کو بھی کر کیا لیں

جاتا ہے۔"

"زخمی کا کیا حال ہے؟" میں نے پوچھا۔

"گولی اس کے پیٹ کے اوپری حصے میں لگی ہے۔ اس کی حالت خطرے سے باہر ہے۔ میں اسی سے بات کر کے سیدھا یہاں آ رہا ہوں۔ اس کی کہانی میرے لئے حیران کن ہے جو مجرموں کی نشان دہی نہیں کر سکتی۔"

"پھر بھی میں اس کا بیان سننا چاہوں گا کیونکہ وہی اس چوخانہ واردات کا واحد گواہ ہے۔"

"وہ تین افراد تھے جو ڈھیلے ڈھالے کپڑوں میں ملبوس تھے۔ انہوں نے اپنے چہروں پر رومال باندھے ہوئے تھے۔ وہ غالباً کافی دیر سے اسی مکان میں کہیں چھپے ہوئے تھے اور میرے آدمیوں کی نقل و حرکت کی نگرانی کر رہے تھے کیونکہ ٹیلی فون حملے سے کم از کم ایک گھنٹے پہلے ناکارہ ہو چکا تھا۔ انہوں نے اس وقت دھاوا بولا جب میرے دونوں آدمی تہ خانے میں موجود تھے۔ دبے قدموں زینے طے کرتے ہی انہوں نے سائلنسر لگے ہوئے پستولوں سے فائرنگ شروع کر دی۔ میرے آدمیوں کو سنبھلنے کا موقع تک نہیں مل سکا اور وہ دونوں گولیاں کھا کے گر گئے۔ زخمی ہونے والے کو ہوش آیا تو سامان غائب تھا اور تہ خانے سے باہر جانے والا راستہ بند تھا۔ وہ پوری کوشش کے باوجود اس مضبوط دروازے کو کھولنے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔ حملہ آور واپسی میں ان دونوں کے ہتھیار بھی اپنے ساتھ لے گئے تھے۔"

"یہ بات معجزے سے کم نہیں ہے کہ ان تینوں کی اندھادھند فائرنگ کے باوجود زخمی ہونے والے کو صرف ایک گولی لگی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ حملہ آور اناڑی تھے۔ نشانہ لے کر فائرنگ کرتے تو دوسرا آدمی بھی ضائع ہو سکتا تھا۔"

"اسے کئی گولیاں لگی ہیں مگر وہ سب جلد کو چھوتی یا چھیدتی ہوئی گزر گئیں۔ اصل نقصان اس گولی نے پہنچایا ہے جو پیٹ میں لگی ہے۔ کچھ پتا نہیں چلتا کہ وہ کون تھے۔" اول خان نے غصے سے پیچ و تاب کھاتے ہوئے کہا۔

"ان کے بارے میں تمہارے آدمی نے جو بات بھی بتائی ہو، وہ دہراؤ اول۔"

"اسے زیادہ غور کرنے کا موقع ہی نہیں مل سکا۔ وہ تینوں کسی بلائے ناگہانی کی طرح تہ خانے میں داخل ہوئے تھے۔ مگر ہاں، اس نے ایک دو باتیں ضرور بتائی ہیں۔ ان میں سے ایک کی چال نارمل نہیں تھی۔ وہ لنگ کر یا اپنا کمر بل دے کر زینے طے کر رہا تھا اور وہی سب سے آگے تھا۔"

اول خان کے ان الفاظ نے مجھے بری طرح چونکا دیا اور میں نے بے ساختہ پوچھا "لچکیلی چال والا گورا اور دراز قامت تو نہیں تھا؟"

"یہ اس نے بتایا۔" نہ میں نے پوچھا" میرے رد عمل نے اول خان کو ہیجان میں مبتلا کر دیا "اگر یہ سوال اہم ہیں تو ہم ابھی اسپتال چل کر اس سے بات کر سکتے ہیں۔ کیا تمہارے ذہن میں کوئی نام آ رہا

ہے؟"

"تو کسی مرد کی اور صحت مند مرد کی مکمل چال ہر ایک کی نظروں میں آجاتی ہے۔ اگر تمہارا ٹری میرے سوالوں کے جواب اثبات میں دیتا ہے تو یوں سمجھ لو کہ تمہارے ٹری کے قاتل کی گردن تمہاری گرفت میں ہے۔"

"تو پھر چلو!" وہ میرا ہاتھ تھام کر اضطراری انداز میں اٹھ کھڑا ہوا "انتظار کس بات کا ہے۔ ابھی اس سے پوری معلومات حاصل کئے لیتے ہیں۔ اگر حملہ آور میرے ہاتھ آگئے تو مجھے چین آجائے گا۔ ہمارا پیشہ ایسا ہے کہ ہم ہر وقت اپنی جان ہتھیلی پر لئے پھرتے ہیں۔ موت کے جبڑوں میں ہاتھ ڈال کر اپنے مقصد اور زندگی کے لئے لڑنا ہی ہمارا مشن ہے۔ ہمارے لئے جان و مال کے نقصانات معمول میں شامل ہیں لیکن اس بار میرے ٹری مقابلے کے بغیر مکاری کا نشانہ بنائے گئے ہیں۔ اسی خلش نے میرا خون کھولایا ہوا ہے۔ اگر تم بے مقصد اشاروں کی مدد سے میرے مجرموں تک پہنچ سکو تو یہ ایک کمال ہوگا۔"

اول خان اول درجے کا محب وطن اور جذباتی شخص تھا۔ وہ جذباتی نہ ہوتا تو اسپیشل ٹاسک فورس میں پرخطر روزی کمانے کے بجائے کسی شاندار شہری دفتر میں کرسی توڑ کر دنیا جہان کی آسائشیں سمیٹ رہا ہوتا۔ اپنے آدمیوں کے لئے اس کی بے چینی اور خلش قابل فہم تھی۔ میں ناشتے کا انتظار کئے بغیر اس کے ساتھ جانے پر آمادہ ہوگیا۔

ہمارے مڑتے ہی غزالہ ناشتے کی ٹرے لے کر باورچی خانے سے نکل آئی اور حیرت سے بولی "ارے آپ دونوں ناشتا کئے بغیر کہاں جارہے ہیں؟ میں نے اتنی محنت سے گرم گرم انڈے اور ٹوسٹ فرائی کئے ہیں۔"

"ناشتا کرکے چلیں گے" اول خان نے غزالہ کا دل رکھنے کے لئے میرے سے کہا "رات بھر کی بیداری کے بعد میں بھی معقول اور بھاری ناشتے کی ضرورت محسوس کررہا ہوں۔ غزالہ بہت کی ضرورتوں کا ہر وقت خیال رکھتی ہے۔"

میرا خیال تھا کہ غزالہ نے مشکل سے ہی کمر سیدھی کی تھی۔ مگر ہم دونوں کی خدمت کرتے ہوئے اس کا چہرہ یوں شاداب اور شگفتہ تھا جیسے اس کی زندگی کا محور یہی رہا ہو۔

مجھے یہ فکر بھی دامن گیر تھی کہ نو بجے ربرا کا نمبرا فون آنے والا تھا۔ سلطان شاہ شاہد نیند کی وادیوں میں کھویا ہوا تھا۔ گھر میں صرف غزالہ ہی تھی۔ اگر ربرا سے پہلے جان فون پر موجود ہوتا تو وہ پریشان ہوسکتی تھی۔ میں جلدی جلدی ناشتے میں مصروف ہوگیا تاکہ نو بجے سے پہلے اسپتال سے گھر واپسی کا امکان پیدا ہوسکے۔

"تمہارے فون پر نو بجے تک ایمرجنسی لگادیا جائے گا" اول خان نے نیپکن سے اپنے ہاتھ صاف کرتے ہوئے مجھے مطلع کیا "اگر ربرا دو گھنٹے کے دوران فون کرتی رہی تو وہ پھر تک

کوئی نتیجہ سامنے آجائے گا۔"

"اس سے سات بجے بات ہوچکی ہے اب نو بجے اس کا فون آئے گا" غزالہ نے کہا۔

"میں یہ سوچ سوچ کر لرز اٹھتا ہوں کہ اگر ربرا اس ایلیا ہمارے ہاتھ سے نکل جاتا اور ربرا بھی اغوا ہوجاتی تو اس بے چاری کا کیا حشر ہوتا۔ غنیمت ہے کہ اب وہ حیوانی تشدد سے بچی ہوئی ہے" اول خان بولا۔

"تم نے اس فلیٹ پر اپنے ٹری تو مامور نہیں کئے ہیں؟" مجھے اچانک ہی وہ بھولی ہوئی بات یاد آگئی۔

"میں نے تم سے بات ہوتے ہی رات کو تین آدمی ادھر روانہ کردیے تھے۔ ان میں سے ایک ملنگ کے روپ میں سامنے والے درخت کے نیچے ڈیرا لگائے بیٹھا ہے۔ انہوں نے ادھر کا رخ کیا تو واپس نہیں جاسکیں گے۔"

"میرا خیال ہے کہ اب ایسا نہیں ہوگا۔ وہ ہم سے خوف زدہ ہے" میں نے اعتماد سے کہا۔

اول خان کے استفسار پر میں نے اسے اپنے اعتماد کا سبب بتایا تو وہ اس دلچسپ صورت حال سے خاصا محظوظ ہوا۔ "ہم جان سے خائف تھے کہ وہ ہمارے فون نمبر کے سہارے فلیٹ پر کوئی بڑا حملہ کرنے کی کوشش کرے گا اور وہ ہم سے خوف زدہ تھا کہ ہم اسے حملے پر اکسا کر پکڑنے یا مارنے کی سازش کررہے ہیں۔"

"دشمن کسی وقت بھی کوئی چال چلنے کا فیصلہ کرسکتا ہے" اول خان نے پوری بات سننے کے بعد کہا "بہتر یہ ہے کہ جان کی سرکوبی ہونے تک میرے ٹری یہاں موجود رہیں اور ضرورت کے وقت کام آسکیں۔"

ناشتے سے فارغ ہوتے ہی ہم اسپتال جانے کے لئے نکل کھڑے ہوئے۔ اپنی گاڑی ڈرائیو کرتے ہوئے اول خان نے مجھے اس بار لیٹی اور گندے مجذوب کے بارے میں بتایا جو ایک درخت کے نیچے بے خبری کے عالم میں پڑا رہتا تھا۔

اول خان کا زخمی کارندہ [illegible] اسپتال [illegible] الگ کمرے میں ڈالنے کے بجائے اسپتال کے [illegible] میں ایک بستر دیا گیا تھا۔ اس طویل ہال میں تقریباً [illegible] تھے اور اکثر بستروں پر ایسے مریض موجود تھے جنہیں [illegible] رواں رواں کانپ اٹھتا تھا۔

"کیا اسے کوئی پرائیویٹ کمرا نہیں مل سکتا تھا؟" میں نے [illegible] میں سے گزرتے ہوئے پوچھا۔

"یہ سرکاری اسپتال ہے" اول خان کی آواز [illegible] ہوگئی "جنرل وارڈ میں ہر وقت کوئی نہ کوئی ڈاکٹر اور [illegible] موجود رہتا ہے۔ الگ کمروں میں رہنے والے مریض [illegible] صورت رکھنے کے لئے نرسیں رہتی ہیں۔ عملے کی کمی [illegible] ذمہ داری کے فقدان کی وجہ سے علاج کے لئے جنرل وارڈ [illegible]

ہے آرام کرنا ہو تو ہوٹلوں کے کمرے اسپتال سے کہیں بہتر ہوتے ہیں۔"

اول خان کا آدمی اسپتال کے سفید لباس میں بستر پر دراز تھا۔ اس نے بستر سے اٹھ کر پھیکی مسکراہٹ سے اسے سلام کیا۔ اس کے پیٹ اور سینے کے نچلے حصے پر موٹی ڈریسنگ نظر آرہی تھی۔ اس کی دیکھ بھال کے لئے شاید فوری طور پر ہی کا ایک آدمی وہاں موجود تھا۔

"بہتر ہوں آغا جی" زخمی نے کمزور آواز میں بتایا "ڈاکٹر کہہ رہا تھا کہ زخم خطرناک نہیں ہے۔ زیادہ خون بہہ جانے کی وجہ سے کمزوری بڑھ گئی ہے۔ کل صبح گولی نکالنے کے لئے آپریشن ہوگا تو خون بھی چڑھایا جائے گا۔"

"فکر کرنے کی ضرورت نہیں" چند روز میں تم اپنے قدموں پر چلنے کے قابل ہو جاؤ گے" اول خان نے اس پر جھک کر دھیمی آواز میں کہا "ہم حملہ آوروں کی راہ پر لگ گئے ہیں۔ وہ جلد ہی اپنے کیفر کردار کو پہنچیں گے۔"

وہاں گفتگو میں وہ احتیاط ناگزیر تھی کیونکہ قطار میں لگے ہوئے بستروں کا درمیانی فاصلہ اتنا کم تھا کہ کہیں بھی ہونے والی بات آس پاس کے مریض سن سکتے تھے۔

"جی سر مجھے افسوس ہے کہ ہماری غفلت کی وجہ سے یہ حادثہ ہوا۔ ہم دونوں ضرورت سے کچھ زیادہ ہی بے فکر ہو گئے تھے اور دشمن کو ہماری بے خبری میں وار کرنے کا موقع مل گیا۔ میں زندگی بھر خود کو سرور کی شہادت کا ذمے دار سمجھتا رہوں گا۔ اس کے بیوی بچوں کے بارے میں سوچ کر میری شرمندگی اور بڑھ رہی ہے۔"

"زیادہ سوچو اور نہ زیادہ باتیں کرو" اول خان نے اس کے شانوں کو انگلیاں تھپتھپاتے ہوئے نرمی سے کہا "سرور کی شہادت اسی طرح لکھی گئی تھی۔ اسے کوئی نہیں ٹال سکتا تھا۔ اب اس کے خون کا بدلہ لینا ہم پر فرض ہے۔ ہم اسی بارے میں کچھ اور باتیں سننے کے لئے آئے ہیں۔"

"سر آپ کتنے مہربان ہیں" بالکل سگے باپ کی طرح" وہ جذبات سے مغلوب ہو کر بھرائی ہوئی آواز میں بولا "آپ کی یہ شفقت اور مہربانی ہی ہمیں بار بار دشمن سے لڑنے کا نیا حوصلہ دیتی ہے۔ میرے پیٹ میں گولی نہ لگی ہوتی تو میں خود بھی آپ کے ساتھ سرور کے قاتلوں کی تلاش میں نکلتا۔ آپ حکم کریں" میں آپ کی ہر بات کا جواب بہت سوچ سمجھ کر دوں گا۔ سرور میرا بھائی تھا۔ ہم دونوں نے ایک دوسرے کے ساتھ کام کر رہے تھے۔ اس کے قاتلوں کو سزا دلانا میرا فرض ہے اور میں اس فرض کو ہر حال میں نبھاؤں گا۔"

میں اس زخمی سے گہری ہمدردی محسوس کر رہا تھا لیکن مجھے اندازہ ہو رہا تھا کہ وہ چرب زبان نہ ہونے کے باوجود زیادہ بولنے کا عادی تھا اور اس کی یہ عادت میرے لئے مددگار ثابت ہو سکتی تھی۔

"کل رات کو تم سے چند سوال پوچھنا ہیں" اول خان نے یہ کہہ کر میرے لئے جگہ خالی کر دی۔

"مدرسہ خانے پر حملہ کرنے والے تینوں آدمیوں کے چہروں پر رومال بندھے ہوئے تھے؟" میں نے نائید طلب لہجے میں پوچھا۔

"جی صاحب!" اسے میرے پہلے سوال کی غیر معمولی نوعیت پر قدرے حیرت ہوئی تھی۔

"پھر ان کی آنکھوں سے اوپر کا حصہ کھلا ہوا تھا جسے تم نے ضرور دیکھا ہوگا۔"

"دیکھا تھا مگر بس پل بھر کے لئے۔ ان میں سے کسی کو پہچاننا مشکل ہوگا۔"

"ان میں سے کوئی گورا چٹا نوجوان بھی تھا؟" میں نے پُرامید لہجے میں پوچھا۔

"یہ تو مجھے پتا نہیں کہ وہ نوجوان تھا یا ادھیڑ عمر لیکن آگے آنے والے کا رنگ گورا تھا۔ اس کی چال بگڑی ہوئی تھی۔ وہ اس طرح لچک لچک کر سیڑھیاں اتر رہا تھا جیسے اس کے کولہے کی ہڈیوں میں تکلیف ہو۔"

اس کے جواب پر میرے دل کی دھڑکن تیز ہو گئی۔ میرا ابتدائی اندازہ درست ثابت ہوتا ہوا نظر آرہا تھا۔

"لچکیلی چال والے اس گورے آدمی کے بارے میں اپنے ذہن پر زور دے کر اور باتیں بھی یاد کرنے کی کوشش کرو۔ وہ کیا تھا کیا نہیں۔ سمجھو کہ تینوں مجرم اول خان کے ہاتھ لگنے ہیں۔"

وہ فوراً کچھ نہ بولا۔ اس کی آنکھیں پُرخیال انداز میں چھت پر جم گئی تھیں جیسے وہ اپنے ذہن میں مدرسہ خانے کا خونیں منظر تازہ کر رہا ہو پھر وہ رک رک کر بتانے لگا "وہ کالی ٹھگنا اور لمبا تھا۔ اس کے کھلے ہوئے گریبان میں ایک سنہری چین جھول رہی تھی اور اور شاید اس کی انگلیوں میں کئی چمک دار انگوٹھیاں بھی تھیں۔۔۔ اس سے آگے کوئی اور بات مجھے یاد نہیں آرہی۔ انہوں نے آتے ہی ہم پر فائر کھول دیا تھا۔ کچھ دیکھنے یا سمجھنے سے پہلے ہی میں گر گیا تھا۔ پیٹ میں گولی لگنے سے پہلے کئی گولیوں نے مجھے زخمی کر دیا تھا۔"

"تم نے بہت بڑا مسئلہ حل کر دیا ہے" میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے تعریفی لہجے میں کہا "اب قاتل گرفت سے نہیں بچ سکیں گے۔"

میں نے کراچی کے بازارِ حسن سے ساکا کا سراغ حاصل کرکے اس کے زخمی ہونے تک کی کہانی کم و بیش اپنے تمام ساتھیوں کو سنائی تھی جس میں صرف ان اہم کرداروں کا ذکر شامل تھا جن کا ساکا سے براہ راست یا گہرا تعلق تھا۔ وہاں میں نے مزید جو کچھ دیکھا یا سنا وہ میرا اپنا مشاہدہ تھا جس کا ذکر میں نے گول کر دیا تھا۔

ساکا کی اس کہانی میں زہرہ بائی عرف مزید کے دلربی کا رسیہ عرف جھمیا اور خود ساکا کا تفصیلی ذکر آتا تھا۔ باقی کرداروں کا ذکر محض حوالوں کے طور پر آیا تھا۔ حقیقت یہ تھی کہ اس وقت میری نظروں

میں سنی جوئی، علاوہ ازیں اور فرود جیوا اس بازار میں جسم گری اور جسم فروشی کرنے والی لڑکیوں اور عورتوں کے بے ضمیر دلال تھے اور اسی وجہ سے کسی تفصیلی رائے زنی کے حق دار نہیں تھے۔

اول خان نے اپنی ابتدائی باتوں میں لچک کر چلنے والے ایک مجرم کا حوالہ دے کر میرے ذہن کے کئی بند دریچے کھول دیے تھے۔ سنی اسی بازار کے گناہوں میں پیدا ہونے اور پرورش پانے والا ایک گورا چٹا صحت مند اور خوبرو نوجوان تھا جسے اس بازار کی بود و باش اور معاشرت نے مکمل مرد رہنے دیا تھا اور نہ ہی وہ اپنی فطری ساخت کو خیرباد کہہ کر عورت کا روپ دھار سکا تھا۔ وہ جو کچھ بھی تھا اپنے حال میں مگن تھا۔ اس نے اپنی ذات کے تضادات کو چھپانے کے لئے تیسری جنس کا سوانگ رچانے کی ضرورت بھی محسوس نہیں کی تھی۔

وہ جاہل مگر ذہین نوجوان عورتوں میں پلنے بڑھنے کی وجہ سے بہت سی زنانہ عادتوں میں مبتلا تھا۔ اس کی بول چال کا لب و لہجہ بھی عورتوں جیسا تھا جو خالص مردانہ آواز میں بہت اجنبی اور عبرت انگیز محسوس ہوتا تھا۔ صحت مندی کے باوجود اس کے بدن میں نسوانی نرمی اور گداز موجود تھا۔ سب سے بڑھ کر یہ کہ وہ اپنی کمر کو بل دے دے کر انتہائی چھچھلے نسوانی انداز میں چلتا تھا۔ اس کی یہ آخری خرابی اتنی نمایاں تھی کہ میرے ذہن سے چپک کر رہ گئی تھی۔

ساگا کے معاملے میں بظاہر اس کا کردار نہ ہونے کے برابر تھا۔ میرے مذاکرات جوئی اور اس کے ساتھیوں سے ہوئے تھے۔ مجھ سے رقم بھی انہوں نے ہی اینٹھی تھی اور پھر آخر میں سنی کو کوئی معمولی سا لالچ دے کر مجھے زہرے رانی کے نئے ٹھکانے پر پہنچانے کی ذمے داری سونپ دی تھی۔

گارڈن ایسٹ میں زہرے رانی نے بھی سنی کو کوئی اہمیت نہیں دی تھی۔ اسے اپنے بلاؤز میں سے سو روپے کا نوٹ دے کر برآمدے میں سے ہی رخصت کر دیا تھا۔ ان واقعات کی روشنی میں سنی کا کردار قابلِ رحم ضرور تھا لیکن کسی بھی اعتبار سے قابلِ ذکر نہیں تھا۔

اول خان کی باتوں سے میرے ذہن میں سنی کی لچکیلی چال کا تصور ابھرا۔ اب بھی مجھے یقین نہیں تھا کہ تعلیم اور مناسب صحبت سے محروم وہ بے توقیر نوجوان کوئی بڑا جرم کرنے کی ہمت کر سکتا ہے لیکن سراغ پھر سراغ ہوتا ہے۔ میں مزید وضاحت کے لئے اسپتال پہنچا تو واردات کے چشم دید گواہ کا ہر لفظ چیخ چیخ کر سنی کا نام دہرا رہا تھا۔

میرے لئے وہ حیران کن صورت حال تھی۔ بادی النظر میں حقیر، بے ضرر بلکہ ناکارہ نظر آنے والا ایک شخص اچانک ہی سب نفری گروہ کے سربراہ اور سفاک قاتل کا روپ دھار چکا تھا۔ مزید پُراسرار بات یہ تھی کہ سنی مجھے زہرے رانی کے برآمدے میں چھوڑ

کر الٹے قدموں واپس چلا گیا تھا۔ وہاں جو کچھ ہوا اس کے جانے کے بعد ہی ہوا۔ سوال یہ تھا کہ اسے کیسے معلوم ہوا کہ ہم لوگوں نے ساگا کو اسپتال سے نکال کر اس کے مکان میں منتقل کر دیا تھا۔

مجھے محسوس ہونے لگا کہ سنی در حقیقت وہ نہیں تھا جو نظر آتا تھا۔ اس کے باطن میں کوئی خبیث اور سفاک مجرم پوشیدہ تھا جو اپنی سادہ لوحی سے لوگوں کو فریب دے کر بڑے مجرمانہ مقاصد کے لئے مصروفِ عمل تھا۔

اول خان استفسار طلب نظروں سے میری طرف دیکھ رہا تھا۔ میں نے آہستگی سے کہا "آؤ اب باہر چل کر باتیں ہوں گی۔ تمہارے مجرموں میں سے ایک کی نشان دہی ہو چکی ہے۔"

"وہ کون ہے؟ تم کس پر شبہ کر رہے ہو؟" اسپتال سے باہر نکلتے ہوئے اول خان نے پوچھا۔

"بات شبے سے بڑھ کر اب یقین تک پہنچ چکی ہے۔" میں نے فکر مندی کے ساتھ کہا "لچکیلی چال والا شخص بازارِ حسن کا ایک عجیب و غریب نوجوان ہے جو مرد ہوتے ہوئے بھی زنانہ عادات میں مبتلا ہے۔ اسے دیکھ کر تم سوچ بھی نہیں سکو گے کہ وہ کسی پر ہتھیار اٹھا سکتا ہے۔"

"ہو سکتا ہے کہ میرے آدمی کو غلط فہمی ہوئی ہو یا تم اس کے جوابات سے غلط نتائج اخذ کر رہے ہو" اول خان نے بے چینی سے کہا "اگر ایسا نہیں ہے تو ہمیں فوراً اس ہیجڑے کو پکڑ لینا چاہئے۔"

"کسی سے کوئی غلطی نہیں ہوئی۔ چند کڑیاں غائب ہونے کے باوجود حقائق کی بہت سی کڑیاں مل رہی ہیں۔ بازارِ حسن سے ساگا کا تعلق بہت پرانا اور گہرا ہے۔ وہ نادیہ کو وہیں سے اٹھا کر تمہارے علاقے میں لایا ہے۔ اس نے خود کہا تھا کہ اس علاقے کا بچہ بچہ اس کے احسانوں کے بوجھ تلے دبا ہوا ہے۔۔۔ ہو سکتا ہے کہ سنی نے اس کے ایسے ہی کسی احسان کا بدلہ اتارنے کے لئے قدم اٹھایا ہو۔"

گاڑی میں گھر کی طرف واپس لوٹتے ہوئے میں نے اسے ان کے بارے میں ہر وہ بات بتا دی جو میرے مشاہدے میں آئی تھی۔ پھر واقعات اس کی غمازی کر رہے تھے۔ میری باتوں نے اسے حیران کر دیا۔ اس نے کئی بار یہ خیال ظاہر کیا کہ کہیں سنی اپنی شخصیت کا کوئی بگڑا ہوا نقلی کیس نہ ہو مگر میں نے اس کی رائے پر کوئی تبصرہ نہیں کیا۔ میں سنی سے مل کر ہی کوئی حتمی رائے قائم کر سکتا تھا۔

واپسی میں کافی تیزی دکھانے کے باوجود ہم نو بجے گھر پہنچ سکے۔ ہماری متوقع واپسی کے پیشِ نظر غزالہ نے سلطان شاہ کو بلوا کر رکھا تھا۔ نو بجے رہا کا فون آیا تو سلطان شاہ نے ہی اس سے بات کی تھی۔ اس مرتبہ رہا نے جھلاہٹ کا مظاہرہ کرتے ہوئے یہ دھمکی دی تھا کہ بے یقینی کی حالت میں اس کے لئے وقت گزارنا مشکل

ہوتا تھا۔ وہ چاہتی تھی کہ اس کے بارے کے بارے میں جلد از جلد ... کوئی فیصلہ کیا جائے تاکہ وہ دوبارہ آزادی کی زندگی گزارنے کے قابل ہو سکے یا پھر باعزت موت کو گلے لگا لے۔

میں وہ تفصیل سن کر مسکرا دیا۔ میری دانست میں ویرا نے وہ باتیں جان کو سنانے کے لئے کی تھیں ورنہ وہ جانتی ہی تھی کہ ہم اس کی آزادی کے لئے سرتوڑ کوششیں کر رہے تھے۔

"سنی کو کہاں بلوایا جائے؟" سلطان شاہ کی بات ختم ہونے کے بعد اول خان نے مجھ سے پوچھا۔

"تارزہ کا مکان ہی بہتر رہے گا" میں نے چند ثانیوں تک سوچنے کے بعد دھیمے سے کہا۔

"وہ گھران لوگوں کا دیکھا ہوا ہے۔ وہ بہت بے خوف اور خطرناک معلوم ہوتے ہیں۔ ایسا نہ ہو کہ وہ اسے وہاں پہنچ جائیں اور سنی کے زبان کھولنے سے پہلے ہی محاذ آرائی کا سلسلہ چھڑ جائے۔"

"ایک طرف ویرا کا نصف چل رہا ہے اور دوسری طرف سنی کی نشان دہی ہو چکی ہے۔ اگر سنی کو اسٹیشن فور بھیج دیا گیا تو ہم دوسرے مقامات پر پوری توجہ نہیں دے سکیں گے۔ تم یہاں امور کئے ہوئے تینوں آدمیوں کو ہٹا کر دوبری پر مامور کر دو۔ وہ آئے تو انہیں بھی پکڑ لیا جائے گا۔ اس بار تم بے خبر نہیں بہت ہوشیار رہو۔"

میری خواہش تھی کہ میں خود ہی ہیڈ کوارٹر جا کر سنی کو پکڑ کر لاؤں لیکن اول خان نے سختی سے میری مخالفت کی۔ اس کا کہنا تھا کہ جس بازار میں سنی جیسے صورت حرام قاتل پل رہے ہوں وہاں فوری اپنے سائے پر بھی بھروسا نہیں کر سکتا۔ ساگا کے ساتھ پیش آنے والے واقعات کی بنا پر میرا وہاں پہنچنا جانا تھینکی تھا۔ میں ایک بار ان بے ضمیر معاشوں کے نرغے میں پھنس جاتا تو معاملات کافی طول پکڑ سکتے تھے۔

بہتر یہی تھا کہ اسپیشل ٹاسک فورس کے دو اجنبی چہرے وہاں جانے اور کسی بھی بہانے سے سنی کو اس کے محلے سے نکال کر تارزہ کے غیر آباد مکان میں پہنچا رہے۔

اول خان سے سنی کے بارے میں میری اتنی تفصیلی باتیں ہو چکی تھیں کہ اسے اپنے آدمیوں کو سنی کے کوائف سمجھانے میں کوئی دشواری پیش نہیں آئی۔ اس نے انہیں فوری طور پر روانہ ہونے اور سنی کو پہلی فرصت میں اڈے پر پہنچانے کی واضح ہدایات کی تھیں۔

اس دوران میں فرزانہ اور سلطان شاہ کو ہماری گفتگو سے نئے واقعات کا علم ہو چکا تھا۔ فرزانہ کو ایسے علاقوں کے رہنے والوں کے چال چلن اور کردار کے بارے میں کوئی علم نہیں تھا اس لئے اس نے سرگرمی سے باتوں میں حصہ نہیں لیا مگر سلطان شاہ بار بار حیرت کا اظہار کرتا رہا۔

اس کا کہنا تھا کہ گانے بجانے والیوں کے ذلیل طبقے کے مرد انتہائی بزدل اور بودے ہوتے ہیں۔ خون خرابا تو بڑی بات ہے" وہ

اپنا رعنا خراب ہونے کے خوف سے پولیس کا نام سنتے ہی کوسوں دور بھاگتے ہیں۔ ایسے ماحول میں پلے ہوئے کسی لڑکے نے اگر ساگا کو ہتھاری رلانے کے لئے انسانی خون بہایا تھا تو یہ یقینا بر حسن کی تاریخ کا ایک انوکھا واقعہ بھی قرار دیا جا سکتا تھا۔

ہمارے سامنے جو معلومات موجود تھیں ان پر کام کا آغاز ہو چکا تھا اور ہمیں ان کے نتائج کا انتظار کرنا تھا۔ اول خان پچھلے روز سے اپنے گھر نہیں جا سکا تھا۔ اس ! اس عارضی تعطل سے فائدہ اٹھانے کا فیصلہ کر لیا اور کہا "میں یہ وقت گھر پر گزارنے کے بعد اسٹیشن فور ہی چلا جاؤں گا۔ یہاں روز مرہ کا کافی کام جمع ہو گیا ہے۔"

"ہائیں!" سلطان شاہ نے حیرت سے پوچھا "تو ایس ٹی ایف آج کل اس ایجنڈا کی سرکوبی کے علاوہ کوئی اور کام بھی کر رہی ہے؟ میرے لئے یہ اطلاع خاصی تعجب خیز ہے۔"

"اسپیشل ٹاسک فورس ایک ملک گیر تنظیم ہے" اول خان نے گمبھیر سنجیدگی سے جواب دیا "ہمیں ہر روز دوسرے علاقوں سے ملنے والی رپورٹوں کی روشنی میں اقدام کرنے ہوتے ہیں پھر ہم اپنی رپورٹیں باقاعدگی سے اوپر والوں کو بھیجتے ہیں۔ میرے بیشتر آدمی دن بھر کسی نہ کسی کام میں مصروف رہتے ہیں۔"

"تم کئی بار اپنے آدمیوں کے فارغ ہونے کا ذکر کر چکے ہو" سلطان شاہ نے کہا۔

"یہ ایک ذو معنی جملہ ہوتا ہے۔ یہ اس وقت بولا جاتا ہے جب آدمیوں کی مصروفیات ناگزیر نہ ہوں اور انہیں ان کے فرائض سے ہٹا کر کہیں اور مامور کرنے کی گنجائش موجود ہو۔"

"پھر بھی کبھی تو تمہارے آدمی بے کار رہتے ہوں گے؟" سلطان شاہ نے اصرار کیا۔

"سسٹم میں بے کار رہنے کی گنجائش ہی نہیں ہے۔ جب دوسرے کام نہیں ہوتے تو صفائی" زمین ہموار کرنے یا پھر نئی کیاریاں بنانے کا کام شروع کروا دیا جاتا ہے۔ فلسفہ یہ ہے کہ بے کار انسان کا دماغ شیطان کا کارخانہ ہوتا ہے اور وہ بہت آسانی سے تخریبی راہوں پر نکل جاتا ہے۔ اسے فارغ نہ رہنے دو۔"

"یہی بات ملک کے لاکھوں بے روزگار نوجوانوں پر بھی لاگو کی جا سکتی ہے۔"

"بالکل!" اول خان نے پُرزور لہجے میں کہا "یہ ایک آفاقی اصول ہے اور ہر جگہ لاگو ہوتا ہے۔ تم دیکھ لو کہ بے روزگاری کے ساتھ ملک بھر میں اخلاقی اور معاشرتی جرائم کی رفتار بھی روز افزوں ہے۔"

"تو کیا ایس ٹی ایف کا ڈسپلن ان لوگوں پر نافذ نہیں کیا جا سکتا؟"

"سب کچھ ہو سکتا ہے مگر اس کے لئے نیت کا پُرخلوص ہونا ضروری ہے۔ یہ لمبی باتیں ہیں۔ کبھی فرصت کے وقت ہوں گی۔

اس وقت میں جا رہا ہوں۔ ایمرجنسی پر تم لوگ ہر وقت مجھ سے رابطہ کر سکو گے۔"

کوئی نئی بحث شروع ہونے سے پہلے ہی رومر دروازہ کھول کر نکل گیا۔

فرزالہ کھانے کی تیاری کے لئے کچن میں گئی تو سلطان شاہ نے میرے قریب سرک کر رازدارانہ لہجے میں کہا "تم نے سنی کے کردار کو ایک پہیلی کیوں بنایا ہوا ہے؟ اسے صاف صاف ہیجڑا کیوں نہیں کہتے؟"

"وہ ہیجڑا نہیں ہے" میں نے اسی رسانیت سے جواب دیا "وہ مرد بنا رہنا چاہتا ہے۔ مردانہ لباس پہنتا ہے مگر اس پر نسوانی عادات کا گہرا غلبہ ہے۔ یہاں کون ہے جس کے سامنے تم کھلی کھلی باتیں نہیں کر سکتا؟"

"میں سمجھ رہا تھا کہ تم فرزالہ کی وجہ سے تکلف کر رہے ہو۔" وہ مایوسی سے بولا۔

"فرزالہ اب کنواری لڑکی نہیں' ایک شادی شدہ عورت اور میری بیوی ہے۔ اس سے کیا تکلف؟"

"پھر تو اس مخلوق کو دیکھنا ہی پڑے گا کہ در حقیقت وہ کیا شے ہے۔"

"اسے دیکھ کر تمہیں صدمہ ہوگا کہ ایسا وجیہ جسم تو ایسی شرمناک کمزوریوں کا شکار ہے۔"

سلطان شاہ میں خاص بات یہ تھی کہ وہ اپنے مشاہدوں سے زیادہ میرے تجربات سے بہت کچھ سیکھنے کا آرزومند رہتا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ وہ اکثر باتوں پر مجھ سے الجھتا رہتا تھا اور کرید کرید کر ایسے سوالات کرتا تھا کہ بعض اوقات میں چڑ جاتا تھا۔ اس وقت بھی وہ ایسے ہی موڈ میں نظر آ رہا تھا۔

میں اسے جواب دے دے کر اکتاہٹ کی منزل پر پہنچا ہوا تھا کہ فون کی گھنٹی بجی اور میری جان چھوٹ گئی۔

میں نے ریسیور اٹھایا تو جان کی آواز سن کر چونک پڑا۔ غیر ارادی طور پر میری نظریں وال کلاک کی طرف اٹھ گئیں۔ وہاں سوئیاں دس بج کر پینتیس منٹ کا اعلان کر رہی تھیں۔

"تم نے قبل از وقت فون کیسے کر لیا؟" میں نے اس کی ہیلو کے جواب میں حیرت سے پوچھا۔

"یہ بتانے کے لئے کہ اب میں تمہاری عاید کی ہوئی شرط کی پابندی نہیں کر سکوں گا۔"

"کیوں؟" میں نے کاٹ دار لہجے میں سوال کیا "تم کو وعدے کی پابندی کرنی ہوگی۔"

"ہر کال کے بعد دو گھنٹے تک انتظار کرنا میرے بس سے باہر ہے۔ شام تک میں مفلوج ہو جاؤں گا۔"

"یہ تمہیں پہلے سوچنا چاہئے تھا۔ وعدہ خلافی ہوئی تو راس البیدا عتاب میں آجائے گا۔"

"اب مجھے اس کی بھی پروا نہیں رہی۔ صورت حال بہت تیزی سے بدل رہی ہے۔"

اس کے لہجے میں جھوٹ کی آمیزش نہیں تھی۔ میں اس تبدیلی پر حیران رہ گیا مگر میں نے اپنے اوپر قابو پاتے ہوئے سکون سے پوچھا "ایسی کون سی تبدیلی آئی ہے جس نے تمہیں راس البیدا سے متنفر کر دیا ہے؟"

"میں پیسے کے لئے اس کے ساتھ تھا۔ مجھے کسی اور ذریعے سے رقم مل جائے تو مجھے اس کی کیا پروا ہو سکتی ہے؟"

"اس کا مطلب ہے کہ تم نے راس البیدا کے دشمنوں سے گٹھ جوڑ کا فیصلہ کر لیا ہے۔"

"اس سرزمین پر تمہارے سوا اس کا کوئی دشمن نہیں ہے جب کہ تمہارے بے شمار دشمن ہیں۔"

"کھل کر بات کرو۔ میرے دشمن راس البیدا کے خلاف کیسے ہو سکتے ہیں؟"

"یہ آسانی سے سمجھ میں آنے والی باتیں نہیں ہیں۔ میں تمہیں آج رات دس بجے تک کا وقت دے رہا ہوں۔ دس بجے تک تم نے فیصلہ نہیں کیا تو میں ریرا کو بیچ دوں گا پھر تم عمر بھر راس البیدا کی خدمت کرتے رہنا۔"

"اگر تم میری معلومات میں تھوڑا سا اضافہ کر سکو تو مجھے فیصلہ کرنے میں آسانی ہوگی۔"

"میری طرف سے پوری رازداری کے باوجود باخبر لوگوں کو پتا چل گیا ہے کہ راس البیدا مصیبت میں گرفتار ہو گیا ہے اور ریرا میرے قبضے میں ہے۔ کچھ لوگ ہر قیمت پر ریرا کو حاصل کرنے کے خواہاں ہیں۔ میرا اندازہ ہے کہ میں اس سودے سے چودہ' پندرہ ملین ڈالر حاصل کر سکتا ہوں۔ اتنی رقم سے میں اپنی ساری زندگی عیش سے گزار سکتا ہوں۔ مجھے کسی کی غلامی کرنے کی ضرورت نہیں رہے گی۔"

"پھر تم مجھے مزید مہلت کیوں دے رہے ہو؟" میں نے حیرت سے پوچھا "دونوں قیدیوں کے بدلے میں تو تمہیں ملین ڈالر بھی نہیں مل سکیں گے شاید یہ تمہارا کوئی نیا فراڈ ہے۔"

"یہ خبریں کسی سے پوشیدہ نہیں رہیں گی اور جلد یا بدیر راس البیدا بھی آزادی حاصل کرلے گا۔ میں نے ریرا کا سودا کر لیا تو وہ میرے خون کا پیاسا ہو جائے گا۔ میں منظر عام پر آ کر اپنی مرضی سے اپنی دولت خرچ نہیں کر سکوں گا۔ تبادلے کی صورت میں وہ عمر بھر میرا احسان مند رہے گا کہ میں نے اس کی خاطر اتنی بڑی پیشکش ٹھکرا دی۔ اس طرح نہ صرف مجھے انعام ملے گا بلکہ میرا معاوضہ بھی بڑھ جائے گا جو میں عمر بھر وصول کرتا رہوں گا۔۔۔"

"یہ خیالی منصوبے ہیں۔ وہ بہت کینہ پرور اور خود غرض انسان ہے۔ تمہیں پاتال میں بھی زندہ نہیں چھوڑے گا۔ میں ابھی اسے بتاتا ہوں کہ تم اس کے بارے میں کیا سوچ رہے ہو۔"

فون پر اس کی زہریلی ہنسی کی آواز ابھری پھر اس نے کہا۔ "اسے بتانا کافی نہیں ہوگا۔ اس کی کینہ پروری کا مظاہرہ دیکھنے کے لئے تمہیں اس کو رہا بھی کرنا ہوگا اور میں یہ کہہ کر اپنی جان بچالوں گا کہ یہ اس کی رہائی کی ایک ترکیب تھی جو کامیاب رہی۔ تم اسے مار دو گے تو میری زندگی بہت سہل ہو جائے گی ورنہ مجھے بیس ملین ڈالر کے ساتھ نیپال یا تبت میں اپنی زندگی گزارنی پڑے گی۔ تم میرے دوست نہیں بدترین دشمن ہو لیکن یہ حالات کی ستم ظریفی ہے کہ اب میرے فیصلے کا انحصار تمہارے فیصلے پر ہے۔"

"میں ان تبدیلیوں کا پابند نہیں ہوں" میں نے سوچ کر سخت لہجے میں کہا "تم نے مجھے چوبیس گھنٹے کی مہلت دی تھی۔ اسے برقرار رکھنا ہوگا ورنہ راس البیڈا سے پہلے میں تمہاری زندگی ختم کر دوں گا۔"

"تمہارے لئے دریا بہت اہم نہیں ہے' میرے لئے راس البیڈا اپنی اہمیت کھو چکا ہے۔ بقول جارج ہمارے درمیان ان دونوں کے تبادلے کی کوئی بات ہوئی تھی۔ تم اپنے قیدی کو مار دو' میں اپنی قیدی کا سودا کئے لیتا ہوں۔ میرے ساتھ تم بھی بچ سکتے ہو۔ تمہیں اندازہ نہیں ہے کہ راس البیڈا تمہارا کتنا بڑا دشمن ہے۔"

گفتگو کے اس موڑ پر میری عقل چکرا کر رہ گئی۔ پہلے جان' راس البیڈا سے بات کرنے کے لئے مرا جا رہا تھا اور اب وہ خود مجھے راس البیڈا کے عزائم سے خبردار کر رہا تھا۔ حالات کی اس قلابازی میں دریا واضح طور پر بدترین خسارے میں جاتی نظر آ رہی تھی جب کہ میں ہر قیمت پر اسے بچانا چاہتا تھا۔

جان کی حد سے بڑھی ہوئی خود اعتمادی سے مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے رات کی فائرنگ کی خبریں پھیلنے کے بعد ہی شہر کے باخبر حلقوں میں قیاس آرائیوں کا سلسلہ چل نکلا تھا۔ امریکن سفارت کار ... راس البیڈا کی نقل و حرکت سے پوری طرح باخبر تھے' اس لئے رہی صحیح نتائج اخذ کر سکتے تھے۔ میرا اندازہ تھا کہ جان نے انہیں اپنے ابتدائی منصوبے کے بارے میں بتائے بغیر صرف یہ بتا دیا تھا کہ دریا اس کے قبضے میں تھی۔ ہو سکتا ہے کہ وہ لوگ جان سے سودے بازی کر کے دریا کو بلیک میل کرنے کے لئے حاصل کرنا چاہ رہے ہوں۔ اس طرح دریا اور راس البیڈا کی حد تک پوری صورت حال جوں کی توں رہتی اور جان بدستور بیس ملین ڈالر جیب میں ڈال کر دریا کا قبضہ امریکن سفارت کاروں کے سپرد کر کے خاموشی سے کہیں کھسک جاتا۔

میں نے گفتگو کا پینترا بدل کے کہا "میری بات پر مقامی قانون لاگو ہے۔ مجھے بتایا گیا ہے کہ راس البیڈا کے جرائم بہت سنگین ہیں لیکن اس کے خلاف ثبوت ناکافی ہیں۔ اسے سزا اب نہیں کرایا جا سکتا۔ مختصر عرصے میں وہ نکل جائے گا۔ میں سوچ رہا ہوں کہ آخر کار یہی ہونا ہے تو کیوں نہ اس کی آزادی کے بدلے دریا کی زندگی بچالوں۔ تم جانتے ہو کہ وہ طویل عرصے تک میری دوست رہی ہے۔"

وہ مداخلت اندازی کئے بغیر میری پوری بات سنتا رہا پھر بولا "مجھے چکر دینے کی کوشش مت کرو۔ میں تمہیں اور تمہارے قانونی اداروں کو خوب جانتا ہوں۔ تمہارے ہاتھ ان گنت لوگوں کے خون سے آلودہ ہیں۔ تمہاری پولیس ہر روز مقابلوں میں اپنے مطلوبہ ملزموں کو جہنم رسید کر رہی ہے جس پر ہر طرف شور ہو رہا ہے.... تمہارے لئے راس البیڈا کو مارنا کوئی مسئلہ نہیں ہے۔ اس کے لئے دس جنٹ کی ایک گولی ہر ثبوت اور دلیل سے زیادہ مؤثر ثابت ہوگی۔"

"تمہیں دو نمبر دیا جا چکا ہے جس پر راس البیڈا موجود ہے" میں نے مصالحانہ لہجے میں کہا "ہو سکے تو خود معلوم کر لو کہ وہ کون لوگ ہیں اور قانون کی پاسداری میں ان کی کیا شہرت ہے۔ یہی وجہ ہے کہ انہوں نے راس البیڈا سے میری نفرت کا اندازہ لگا کے اسے اپنی تحویل میں رکھا ہے۔"

"مجھے تمہاری ان خرافات سے ذرا بھی دلچسپی نہیں ہے" اس نے میری بات کاٹ کر تنزیہ سے کہا "میں صرف یہ جانتا ہوں کہ دریا تمہیں پہلے بھی عزیز تھی اور اب بھی عزیز ہے۔ مجھ پر دباؤ ڈالنے کے لئے تم نے ابتدا میں اس سے اپنی لاتعلقی کا ڈرامہ رچایا تاکہ راس البیڈا کے لئے میری بے چینی سے فائدہ اٹھا سکو۔ اب میرے سامنے ایک متبادل راستہ موجود ہے تو تم بوکھلا گئے ہو اور دریا کو آزاد کرانا چاہتے ہو۔"

"تمہاری تقریر سے حقائق نہیں بدل سکتے۔ راس البیڈا کے بدلے دریا کی رہائی کی پیشکش تمہاری تھی۔ بڑی رقم کے لالچ نے اب تمہاری سوچ میں زہر بھر دیا ہے تو میرے پاس اس کا کوئی علاج نہیں ہے۔ جو لوگ دریا کو حاصل کرنے کے لئے بدستور بیس ملین ڈالر خرچ کر سکتے ہیں' وہ اس کے خیر خواہ نہیں ہو سکتے۔ میں سنجیدگی سے سوچ رہا ہوں کہ اس اچھی لڑکی کو ان درندوں کے جنگل میں جانے سے بچایا جائے۔"

"اس کا مطلب یہ سمجھوں کہ تم نے آخر کار فیصلہ کر لیا ہے؟" اس نے برجستہ سوال کیا۔

"فیصلے کے لئے تم نے رات دس بجے کا وقت مقرر کیا ہے۔ یہ میری موجودہ رائے ہے جو آخری تجزیے میں بدل بھی سکتی ہے۔ یہ بتاؤ کہ میری موجودہ رائے برقرار رہی تو قیدیوں کے تبادلے کی کیا صورت ہوگی؟"

دوسری طرف سے میرے اس غیر متوقع سوال کا فوری جواب نہیں آیا' لائن پر خاموشی چھا گئی۔ چند ثانیوں بعد اس نے پوچھا "تم کیا طریقہ اختیار کرنا چاہو گے؟"

"شہر کے کسی بڑے اور محفوظ ہوٹل میں یہ کام سرانجام دیا جا سکتا ہے۔"

ریسیور پر اس کی ہلکی سی اعصاب زدہ ہنسی ابھری پھر اس نے

کہا "تم ابھی خود اعتراف کر چکے ہو کہ تمہیں مقامی قانون کی پشت پناہی حاصل ہے۔ کیا تم اور تمہارا قانون اتنا ہی بھولا ہے کہ تبادلہ عمل ہو جانے کے بعد مجھے راس المیڈا کے ساتھ اس ہوٹل سے نکل جانے دے گا۔ میں اتنا احمق نہیں ہوں مسٹر لی۔" آخری الفاظ اس نے چبا چبا کے زہریلے لہجے میں ادا کیے تھے۔

"تم میری طرف سے بدگمانیوں میں مبتلا ہو اسی لئے میں نے تم سے تمہارا طریقہ کار پوچھا تھا۔"

"یہ تبادلہ کسی غیر ملکی سرزمین پر ہو تو سب سے بہتر رہے گا۔"

"تم نئی لمبی دوڑ لگانے کے بجائے یہ کام پاکستان میں بھی ہو سکتا ہے۔"

"پاکستان میں، میں خود کو کہیں بھی محفوظ نہیں سمجھتا۔ یہاں تمہاری بالادستی برقرار رہے گی۔"

"امریکا کے سوا کسی بھی ملک کے سفارتی مشن کی عمارت کے بارے میں تمہارا کیا خیال ہے؟"

"یہ ایک اچھی تجویز ہے لیکن مشن کا تعین باہمی رضامندی سے ہو گا۔"

"اس کا مطلب ہے پاکستان میں کام کرنے والے سفارتی اداروں میں تمہارے مراسم ہیں؟"

"راس المیڈا ایک بڑا نام ہے۔ تم نے اسے یہاں بہت بدنام کیا ہے۔ اخباروں میں دہشت گرد کے طور پر اس کے تصویری فیچر چھپوائے ہیں لیکن اپنی سفری دستاویزات کے مطابق وہ رازانی آرک نامی سینئر سفارت کار ہے۔ اس کا ملک اس بات کی تصدیق کرے گا۔ ایک سپر پاور کی خوشنودی کے لئے ہر سفارت کار ہماری مدد کرے گا۔"

"تم دریا کی بولی لگانے والوں کو بھول رہے ہو۔ وہ تمہاری راہ میں رکاوٹ ڈالیں گے۔"

"میں ان سے نمٹ لوں گا۔ میں اپنے کارڈ کھیلنے کا فن اچھی طرح جانتا ہوں۔"

"پھر تم نے کیا طے کیا ہے۔ تم کس ملک کے مشن کو ترجیح دو گے؟"

"تم دس بجے تک کوئی فیصلہ کر لو تو میں بھی دو تین متبادل نام طے کر لوں گا۔" اس کی آواز میں طنز کی کاٹ پیدا ہو گئی "متبادل نام تمہیں شکوک و شبہات میں مبتلا نہیں کریں گے۔"

"ٹھیک ہے۔" میں نے مصالحانہ لہجے میں کہا "میں دس بجے تمہارے فون کا انتظار کروں گا۔ اب ذرا دریا سے میری بات کرا دو۔ میں رات کو بھی اس سے بات کرنا چاہتا ہوں گا۔"

"اس وقت وہ باتھ روم میں ہے۔ رات کو اس سے بات کرا دینا۔ تم بے فکر رہو۔ اسے کسی قسم کے تشدد کا نشانہ نہیں بنایا جائے گا اور میں راس المیڈا کے بارے میں بھی یہی توقع رکھوں گا۔ تبادلے کے موقع پر اس نے تمہاری کوئی شکایت کی تو بہت برا ہو گا۔"

"فکر مت کرو تمہاری توقعات پوری کی جائیں گی۔" میں نے فون بند کر دیا۔

میں نے اس کی پُرپیچ گفتگو کے ایک ایک لفظ پر پوری توجہ دی تھی۔ میرا اندازہ تھا کہ وہ بھی کوئی بہت بڑا شاطر تھا اور راس المیڈا کا حلیف ہونے کے باوجود قسمت سے ہاتھ آئے ہوئے اس موقع سے پورا پورا فائدہ اٹھانے کا فیصلہ کر چکا تھا۔

راس المیڈا کا ساتھی ہونے کی وجہ سے وہ بنیادی طور پر امریکن لابی کا ہی کارندہ تھا۔ یہ اور بات ہے کہ راس المیڈا کی موجودگی میں بڑے لوگوں سے براہ راست اس کے روابط نہ رہے ہوں۔

اس نے اپنے آقاؤں کو دریا کے زیر دام آنے کی خبر دے کر ایک بہت بڑا راز کھیلا تھا۔ اگر مجھ سے کوئی بات نہ بنتی تو وہ ایک بڑی رقم لے کر دریا کو ان کے حوالے کر دیتا۔ دونوں قیدیوں کے تبادلے کی صورت میں بظاہر اسے بھاری نقصان ہوتا ہوا نظر آ رہا تھا لیکن میں نے باتوں ہی باتوں میں اندازہ لگا لیا تھا کہ مجھ سے تبادلے کا سمجھوتا ہونے کے بعد وہ اپنے آقاؤں کو دریا کے بدلے راس المیڈا کی بازیابی کی خبر دے کر میرے نام پر بڑی بھاری رقم اینٹھ لیتا۔ ان لوگوں کے لیے راس المیڈا دریا سے کہیں زیادہ اہم تھا کیونکہ شی کی سربراہی ان کے آنے والے انتخابات اور متعدد تخریبی منصوبوں پر عمل درآمد کی ذمے داریاں اسی پر تھیں۔

اس بندوبست میں وہ نہ صرف بھاری رقم کما سکتا تھا بلکہ اسے راس المیڈا کی خوشنودی بھی حاصل رہتی۔ اس نے چند گھنٹوں کے اندر ہی اندر ایسی گہری چال چلی تھی کہ اسے ہر صورت میں فائدہ ہوتا تھا۔

راس المیڈا متعدد مواقع پر ہاتھ آتے آتے ہماری گرفت سے نکل چکا تھا۔ پچھلی رات اسے اپنی رائفل کی نال کی زد پر لیتے ہوئے مجھے خوشی ہوئی تھی کہ آخر کار مقدر نے ہمارا بھی ساتھ دیا تھا لیکن دریا کے اغوا کا انکشاف ہوتے ہی یہ تکلیف دہ احساس ہوا کہ وقت کا دھارا بدستور راس المیڈا کے حق میں بہہ رہا تھا۔

اس وقت ہمارا سارا انحصار ٹیلی فون پر ہونے والی بات چیت کی رپورٹ پر تھا۔ اگر ہمیں جان کے ٹھکانے کا علم نہ ہوتا تو پھر دریا اور راس المیڈا کے تبادلے کی تیاری کے سوا کوئی اور راہ نظر نہیں آ رہی تھی۔

جان کوئی گھاگ اور منجھا ہوا مجرم تھا۔ اس نے بیرون ملک یا کسی سفارتی مشن کے ذریعے قیدیوں کی تبدیلی کی تجویز پر زور دے کر یہ ثابت کر دیا تھا کہ وہ اپنی کمزوریوں سے غافل نہیں تھا۔ اس لیے ان مراحل پر بھی اسے نیچا نہیں دکھایا جا سکتا تھا۔ ایک بار راس المیڈا ہمارے ہاتھ سے نکل جاتا تو پھر اس کا گرفت میں آنا ممکن نہیں تھا۔

فون پر جان سے میری طویل گفتگو ہوئی تھی۔ غزالہ اور سلطان شاہ نے میری گفتگو سنی تھی اور اس سے جان کی کہی ہوئی بہت سی باتوں کا اندازہ لگا لیا تھا۔ اس کے باوجود ان کے ذہنوں میں متعدد سوالات مچل رہے تھے۔ وہ تجسس اور گہری دلچسپی کے ساتھ سوال کرتے رہے اور میں ان کے جوابات دیتا رہا۔

جان کی نئی قلابازیوں کے بارے میں جان کر ان کے چہرے بھی اتر گئے۔ ہم لوگوں نے اپنے سر دھڑ کی بازی لگا کر جس جان لیفنانی سے راس الیبڈا کو زیر کیا تھا، وہ ہمارا دل ہی جانتا تھا۔ اس خبیث اور سفاک دہشت گرد کو اس کے کیفر کردار تک پہنچانا ہمارا حق تھا لیکن آثار کچھ اچھے نہیں تھے۔

کھانے سے فارغ ہو کر وہ دونوں نیند پوری کرنے کے لیے اپنے اپنے کمروں میں جا گھسے۔ بدلے ہوئے حالات نے میری بھوک اور نیند بالکل ہی اڑا دی تھی۔ پھر بھی میں نے ان دونوں کا ساتھ دینے کے لیے میز پر چند لقمے لیے اور ٹیلی وژن کھول کر خالی الذہنی کے عالم میں ایک صوفے پر نیم دراز ہو گیا۔

تین بجے کے قریب اول خان آ پہنچا۔ وہ دونوں ہی اتنی گہری نیند سوئے ہوئے تھے کہ ڈور بیل کی آواز بھی ان کے آرام میں خلل نہیں ڈال سکی۔ میں دروازہ کھول کر اول خان کو ڈرائنگ روم میں لے آیا۔

"کیا بات ہے؟ تم کچھ سست اور اداس نظر آ رہے ہو۔" اول خان نے بیٹھتے ہی پوچھا۔

"جب حریفوں کے ستارے عروج پر ہوں تو اداسی ناگزیر ہو جاتی ہے۔" میں نے پھیکی ہنسی کے ساتھ کہا۔

"کیوں؟ کیا کوئی نئی بات ہوئی ہے؟"

میں نے اسے جان سے ہونے والی گفتگو کا خلاصہ سنا ڈالا۔

"وہ بہت اونچا اڑنے کی کوشش کر رہا ہے۔" اول خان نے تنفر آمیز لہجے میں کہا "منہ کے بل گرے گا۔"

"ایسا ہوگا تو میرے چہرے پر خود بخود رونق آ جائے گی۔ ابھی تک ایسے آثار نہیں ہیں۔"

"میرے پاس کچھ اچھی اور کچھ خراب خبریں ہیں۔ ان کا ملا جلا نتیجہ کچھ اچھا ہی ہے۔ سنو گے؟"

"ضرور سنوں گا لیکن سب سے پہلے یہ بتاؤ کہ آبزرویشن کا کیا ہوا؟"

"پہلی خبر یہی ہے۔ میرا خیال ہے کہ تمہیں جان کی کمین گاہ کا سراغ مل چکا ہے۔"

وہ خبر سن کر میں بے ساختہ خوشی سے اچھل پڑا۔ "یہ شاید اس سال کی سب سے بڑی خبر ہے۔ اب جان رانفی پرواز سے پہلے منہ کے بل گرے گا۔ میں تو سوچ رہا تھا کہ شاید ابھی تک آبزرویشن ہی نہیں لگ سکا ہوگا۔"

"صبح آٹھ بجے سے تمہارا فون آبزرویشن میں ہے۔ قاعدے کے مطابق رپورٹ مجھ کو دی گئی ہے۔" اس نے اپنی جیب سے ایک کاغذ نکالتے ہوئے کہا۔

"کاغذوں پر لعنت بھیجو۔ یہ بتاؤ کہ رپورٹ کیا ہے۔ میرا بلڈ پریشر بڑھ رہا ہے۔"

"تو نوٹ کرو۔ مختلف اوقات میں پانچ کریکٹس منٹ پر ایک ہی نمبر سے وہ مختصر اور طویل کالز کی گئی ہیں جن کی مکمل ریکارڈنگ صبح تک مل جائے گی۔ وہ نمبر ڈیفنس کے فیز فائیو کے ایک مکان کا ہے۔ مکان ایک مشہور صنعت کار کی ملکیت ہے۔ مجھے حیرت ہے کہ اس صنعت کار کا جان سے کیا تعلق ہو سکتا ہے۔"

"تم کسی مزار کو بھول رہے ہو۔" میں نے تلخی سے اسے یاد دلایا۔ "جس ملک میں اخلاقی زوال اس حد کو پہنچ چکا ہو، وہاں سب کچھ ہو سکتا ہے۔ بڑے اور مشہور ناموں کی چکاچوند اب ماند پڑنے لگی ہے۔"

"میرا ایک آدمی اس پتے پر گیا ہے۔ اچھا ہوا کہ میں نے فوری طور پر رابطے کے لیے اپنا پیجر اسے دے دیا ورنہ معلومات مجھ تک آنے میں تاخیر ہو سکتی تھی۔ اس کی طرف سے کوئی خبر ملے تو ہم فوراً ادھر کا رخ کر سکتے ہیں۔"

"تم نے اپنا پیجر اسے دے دیا ہے تو تم کیا کرو گے؟"

"میں تمہارا پیجر استعمال کر لوں گا۔ میرا اسی طرف آنے کا ارادہ تھا۔"

"یہ بہت بڑی خوشی کی خبر ہے۔ ہم دس بجے سے پہلے جان کے سر پر پہنچ سکیں تو آج کا دن یادگار بن جائے گا۔"

"دعا کرتے رہو۔ میری کوششیں تو یہی ہیں کہ ہم ایک پل ضائع نہ کریں۔ بے چینی کی حالت میں وہ بہت مشکل سے اپنا وقت گزار رہی ہوگی اور ہم راس الیبڈا کو زندہ رکھنے پر مجبور ہیں۔"

"یہ تو اچھی خبر ہوئی جس کے باقی حصے کا انتظار ہے۔ اب بری خبر بھی سنا دو!"

"ایک بری خبر یہ ہے کہ مینی بازار حسن سے غائب ہے۔ اس کے بارے میں سب لاعلم ہیں۔"

"اس کا مطلب ہے کہ اس کے بارے میں میرا اندازہ درست ہی تھا۔"

"اس کے نہ ملنے کے باوجود تمہارا اندازہ درست ہے کیونکہ سالگا نے کل شام بازار حسن کے ایک بالا خانے میں دم توڑ دیا۔ اس کی لاش نماز جنازہ کے بغیر خاموشی سے میوہ شاہ کے قبرستان میں دفنا دی گئی۔"

"یہ مقام عبرت ہے۔ وہ کیسی بدنام جگہ جا کے مرا ہے اور اس کی میت کو نماز تک نصیب نہیں ہوئی۔"

"کاؤنٹن البرٹ کے گھر سے فرار ہونے کے بعد شیرو رانی اپنی بیٹی سمیت ایک بڑے بالا خانے میں پناہ گزین تھی۔ یہ پتا چلا

...د کل شام سے ذرا پہلے سنی نے ساگا کو بے ہوشی کی حالت میں
...ں پہنچایا اور پھر غائب ہو گیا۔ ساگا نے بے ہوشی کی حالت میں
...وڑی دیر بعد دم توڑ دیا۔ اس وقت بازار میں شب بیداری کی
...ریاں ہو رہی تھیں۔ ہر مکان اور مکین محفل آرائی کے لیے تیار
...ا۔ ساگا کی موت کی خبر پھیلتی تو ان کے کاروبار میں مندی آجاتی۔
...ے رانی نے چند استادوں کو بلا کر خاموشی سے میت کو کفن
...یا اور لاش میوہ شاہ روانہ کر دی۔ بازار والوں کو آج ساگا کی
...ت کی خبر ملی ہے۔ پولیس بھی وہاں پوچھ گچھ کرتی پھر رہی تھی۔"
...سنی کا ملنا ضروری ہے۔ وہی بتا سکے گا کہ وہ لوگ نادیہ کے گھر
...ں کیسے پہنچے تھے اور پھر وہ اکیلا نہیں تھا۔ اس کے دو ساتھی اور
...تھے وہ کون تھے اور اب کہاں ہیں؟"

"یہ باتیں سامنے آجائیں گی۔ مجرموں کی نشان دہی ہو جانے
...کے بعد میری تسلی ہو گئی ہے۔ وہ جب بھی سامنے آئیں گے، پکڑ
...ے جائیں گے۔ ابھی تو یہ بھی دیکھنا ہے کہ یہ کام انہوں
...نے خود کیا تھا یا وہ کسی اور کے اشارے پر وہاں پہنچے تھے۔ ساگا
...ن البیڈا کے لیے کام کر رہا تھا تو سنی بھی اس کا کارندہ ہو سکتا
...ہے۔"

"ڈربے رانی اب بھی اسی بالا خانے میں پڑی ہوئی ہے؟"
...نے پوچھا۔

"میں نے اس کے لیے ماضی کا صیغہ استعمال کیا تھا۔ ساگا کی
...ت سے نجات حاصل کرتے ہی وہ دونوں اپنے کئی حواریوں کے
...ھ گارڈن ایسٹ والے مکان پر قابض ہو گئی ہیں۔ ڈربے رانی
...کو اپنا دلدار قرار دے رہی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ ان دونوں کو
...سے زیادہ اس کے مال و دولت سے دلچسپی تھی۔"

"کیا تو نہیں کہ سنی بھی ان دونوں کے پاس پہنچ گیا ہو؟" میں
...چونک کر کہا۔

"ابھی تک وہاں کا رخ نہیں کیا گیا۔ ہو سکتا ہے کہ پولیس ہی
...ڈھونڈ نکالے۔"

"تمہاری اس خوش فہمی کا نتیجہ جلد ہی سامنے آجائے گا۔"
...نے سر ہلا کر کہا۔

"...پورے شہر میں ساگا کی موت کی خبر پھیل چکی ہے مگر اس کے
...قتل کا افسانہ سامنے نہیں آئے ہیں۔"

"...کی موت اور تدفین پر وہ پردہ چھپاتے پھر رہے ہوں گے
...تک جو کچھ ہوا ہے وہ تو ہو ہی گیا۔ اب دیکھ لینا کہ پولیس
...پوسٹ مارٹم کے لیے ساگا کی لاش قبر سے نکلوائے گی اور اس کی
...موت کا راز سامنے آتے ہی اس کی خود ساختہ بیوی اور ساس عتاب
...کا نشانہ بنے گی۔"

"مجھے شبہ ہے کہ اس معاملے میں نادیہ اور زمرد بھی شامل
...ہے۔" اول خان قدرے توقف کے بعد بولا "ہمیں عام طور پر ایسی
...کا نسے نہیں البتہ لیکن انہیں دیکھنا ہی پڑے گا۔"

"یہ تمہارے مراسم اور رسوخ کا معاملہ ہے۔ تم چاہو تو تھانے میں بھی ان سے بات کر سکتے ہو۔"

"ہاں، یہ بھی تو ہو سکتا ہے۔" اول خان کے چہرے پر حیرت کے آثار نظر آئے "اتنی سیدھی سی بات میرے ذہن میں کیوں نہیں آسکی؟ میں بس ایک ہی بات سوچ رہا تھا کہ ان دونوں کو اسٹیشن پر بلانا مناسب نہیں ہوگا اور اسی وجہ سے مجھے ان دونوں عورتوں سے دور رہنا چاہیے۔"

"میری خواہش ہے کہ میں بھی ان دونوں کی مزاج پرسی کروں لیکن وہ مجھے پہچانتے ہی شور مچانا شروع کر دیں گی۔ یہ کام تمہیں اکیلے ہی سرانجام دینا ہوگا۔" میں نے چلتے ہوئے کہا۔

"تم نے پورے واقعات بتا دیے ہیں۔ میں انہیں دیکھ لوں گا۔" اول خان نے اطمینان سے کہا۔ سرور کے قاتلوں کی ابتدائی نشان دہی کے بعد وہ ذہنی طور پر خاصا پرسکون نظر آرہا تھا۔

"کب دیکھ لو گے؟ ابھی تمہارے پاس کافی وقت ہے۔ انہیں تھانے بلانے کے بجائے تم دو سپاہیوں کو لے کر ان کے گھر بھی جا سکتے ہو۔ جو کام اس وقت ہو سکتا ہے اسے کل پر کیوں چھوڑتے ہو؟"

"بعض باتوں پر تم بری طرح اڑ جاتے ہو۔ جان کی تلاش میں جانے والے کی رپورٹ بھی تو آنی ہے۔"

"وہ فون پر نہیں ٹرانسمیٹر پر آئے گی۔ اسے تم اپنے ساتھ لیتے جاؤ۔" میں نے سائیڈ ٹیبل سے سیاہ اپرٹس اٹھا کر اس کے حوالے کر دیا۔

اس کے ہونٹوں پر شکست خوردہ مسکراہٹ پھیل گئی۔ اس نے اٹھتے ہوئے کہا "تم کو ان لوگوں سے پوچھ گچھ کی اتنی کیا عجلت ہے۔ میں لکھ کر دینے کو تیار ہوں کہ ان دونوں عورتوں کا راس البیڈا سے کوئی تعلق نہیں نکلے گا۔ سنی کوئی گڑبڑ کر بھی رہا ہے تو اس نے انہیں اعتماد میں نہیں لیا ہوگا۔"

"یہ بات ہر شک و شبہے سے بالاتر ہے کہ سنی تمہارے ایک آدمی کے قتل کا ذمے دار ہے۔" میں نے اس کے ساتھ دروازے کی طرف جاتے ہوئے کہا "اس کے خلاف ساری شہادتیں موجود ہیں۔ ہمیں صرف دو سوالوں کے جواب معلوم نہیں ہیں۔ اول یہ کہ سنی کس کے لیے کام کر رہا ہے اور دوسرا سوال یہ ہے کہ سارے معاملات سے الگ تھلگ رہنے کے باوجود وہ سید حامد کے مکان پر کیسے پہنچ گیا۔ یہ باتیں معلوم ہو جائیں تو تمہیں سنی پر وقت برباد کرنے کی ضرورت پیش نہیں آئے گی۔ میری الجھن دور ہو جائے گی۔ اپنے مجرم کے بارے میں تمہارا ذہن صاف ہوگا اور تم سنی کو دیکھتے ہی گولی مارنے کی پوزیشن میں آجاؤ گے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ عورتیں اس بارے میں کچھ بتا سکیں۔"

"بہرحال شکریہ۔ میں بے کار ٹہلا کر جلد از جلد واپس آنے کی کوشش کروں گا۔ مجھے خوشی ہے کہ سرور کے قتل کے مجرموں

میں تم اتنی گہری دلچسپی لے رہے ہو۔"

وہ چلا گیا اور میں ہولے ہولے سیٹی بجاتا ہوا دوبارہ ٹیلی وژن کے سامنے آ بیٹھا۔

اول خان کے فرار سے پہلے میرے ذہن پر مایوسی اور بددلی کی جو دھند چھائی ہوئی تھی وہ حیرت ناک طور پر صاف ہو چکی تھی کیوں کہ تازہ ترین اطلاعات حوصلہ افزا تھیں۔

ساگا نے مجھ سے خود کہا تھا کہ وہ حسن پرست طبیعت کا مالک ہے۔ پھولوں پر جان دیتا ہے "اس بات کی پروا کیے بغیر کہ وہ کیچڑ میں کھلے ہوئے ہیں یا کسی خوب صورت گملے میں۔ میں نے پہلے ہی اندازہ لگا لیا تھا کہ اس کی وہ خود ستائی شدید خوش فہمی پر مبنی تھی۔ وہ درحقیقت ہوس پرست اور بدنیت انسان تھا۔ ایسے لوگ حسن کو دیکھ کر اس کی نزاکت اور لطافت سے لطف اندوز ہونے کے بجائے اسے اپنا اسیر کرنے پر تل جاتے ہیں۔

اپنی زندگی کے آخری دور میں ساگا نے طبع آزمائی کے لیے جس پھول کا انتخاب کیا" وہ گندی کیچڑ میں کھلا ہوا تھا۔ ساگا نے نادیہ کے انتخاب کو اپنی فراخ دلی قرار دیا تھا مگر وہ اس کی بدقسمتی تھی۔ نادیہ اور اس کی ماں کے گھناؤنے کردار کی نحوست ساگا کو لے ڈوبی تھی۔ اس کا انجام آنکھیں کھول دینے والا تھا۔ اپنی دولت اور طاقت سے وہ عزت کی زندگی کے آخری لمحے تک نہیں خرید سکا تھا۔

وہ اپنی محبوبہ کے ہاتھوں زخمی ہوا اور اس نے جسموں کے نیلام گھر میں اپنی آخری سانسیں پوری کیں۔ جہاں بکنے والیوں کو اس کی دردناک موت سے زیادہ اپنے شام کے دھندے کی فکر تھی۔ اسے کفن ضرور مل گیا تھا مگر شاید آخری غسل میسر نہیں آ سکا تھا۔ کچی قبر مل گئی تھی لیکن جنازہ اٹھنے کی نوبت نہیں آئی تھی۔ اسے کسی گناہ کی طرح پوری رازداری اور پھرتی سے منوں وزنی مٹی کے ڈھیر میں چھپا دیا گیا تھا۔

ساگا بہت تیزی سے میری اس کہانی میں شامل ہوا اور راس الجبرا کے ٹھکانے کی نشان دہی کرنے کے بعد اسی تیزی سے اپنے انجام کو پہنچ گیا تھا۔ جب تک اس کی موت کی خبر نہیں ملی تھی میں یہی سوچے جا رہا تھا کہ ریڑھ کی ہڈی کے زخم کے ساتھ "اسے لے جانے والے کہاں گئے ہوں گے اور اس کا کیا بنا ہوگا۔ اس کا ایس پی ایف کے آدمیوں کی تحویل سے نکل جانا میرے لیے صدمے کا باعث بنا تھا۔ اس کے انجام نے میری اس خلش اور تشویش کو دور کر دیا تھا۔

ساگا کے پیوند خاک ہونے کے بعد میدان میں صرف دو حریف باقی رہ گئے تھے۔

جان کی کمین گاہ کا کھوج لگانے کا کام تیزی سے آگے بڑھ رہا تھا اور اول خان سنی کی راہ پر لگ چکا تھا۔ ان دونوں کا صفایا ہو جانے کے بعد ویرا کو آزادی مل جاتی اور ہم راس الجبرا کو اپنی

مرضی کے مطابق اس طرح زندہ رکھ سکتے تھے کہ وہ اپنے ...
کے ساتھ سہل موت کی آرزو کرتا اور موت اس سے دور بھاگتی رہتی۔

خوش مزاجی کے عالم میں میرا ذہن خیال خوب ... تھا۔ آدمی پر قنوطیت طاری ہو تو وہ تحت الثریٰ میں گرتا ہی چلا جاتا ہے اور جب رجائیت کا سرور ہو تو وہ سامنے کی رکاوٹوں کو بھی ... جاتا ہے۔ اسے اپنے ہر طرف کامیابیاں ہی کامیابیاں بکھری ہوئی نظر آنے لگتی ہیں۔ اس وقت میں اسی کیفیت سے دوچار تھا۔

اس وقت تک غزالہ اور سلطان شاہ کے کمروں کے دروازے بند تھے مجھے ان دونوں کی تھکن اور بے خوابی کا پورا احساس تھا۔ میں نے انہیں بیدار کرنے کے بجائے فون پر جہانگیر سے خیر خبر لینے کا ارادہ کر لیا۔

"ارے "تمہاری طبیعت تو ٹھیک ہے؟" میری آواز پر جہانگیر کی طنز میں ڈوبی ہوئی آواز آئی تھی "آج کیسے فون کر لیا ... معلوم ہوتا ہے کہ آج پھر تمہیں کسی پرانے آدمی کے بارے معلومات درکار ہوں گی۔"

"کیا بک رہے ہو؟" میں نے غرا کر کہا "میں تمہیں مطلب سے فون نہیں کرتا۔ میں لعنت بھیجتا ہوں تمہاری معلومات پر ... پتا نہیں کبھی کبھی تم اتنی بے تکی باتیں کیوں کرنے لگتے ہو۔"

"میں بھی یہی کہہ رہا تھا کہ پہلے تم مجھ سے معلومات حاصل کرتے ہو اور پھر ان پر لعنت بھیج دیتے ہو۔ یہ مجھے ابھی تھوڑی دیر پہلے ہی شام کے ایک اخبار سے معلوم ہوا ہے۔ یہ بتاؤ کہ اب کس پر نظر ہے۔"

"نوبت یہ آ گئی ہے کہ تم شام کے سنسنی خیز اخبار پڑھنے لگے ہو۔" میں نے جھنجلا کر کہا "تم چبا چبا کر باتیں کیوں کر رہے ہو ... صاف صاف بتاؤ کہ تم کیا جتانا چاہ رہے ہو۔"

"ارے بھائی" ناراض کیوں ہوتے ہو۔ ابھی پرسوں اترسوں کی بات ہے کہ تم نے مجھ سے پرنس ساگا کے بارے میں معلومات حاصل کیں اور پھر اس بے چارے پر لعنت بھیج ... شام کے ایک اخبار نے ہیڈ لائنز پر اس کی پراسرار موت کا ... چھاپا ہے۔ وہ سالا اتنا برا تو نہیں تھا۔"

"دیکھو جہانگیر! فون پر ہوش میں رہ کر بات کیا کرو۔ میں شہر کا کوتوال نہیں ہوں کہ میری مرضی کے بغیر یہاں پتا بھی نہ ہلے ... ہو۔ وہ جن دھندوں میں پھنسا ہوا تھا" میں نے تم سے اتنا ... تھا۔ ان کا یہی انجام ہوتا ہے۔ اس خبر پر تمہیں حیرت نہیں ہونی چاہیے۔"

"تم کہتے ہو تو میں اسے اتفاق مانے لیتا ہوں۔ ... لوگ کیسے ہو۔"

"مجھے خاصے ہیں۔ ایک دو روز میں تمہاری طرف نکلیں گے" میں نے کہا۔

"یار آنا جانا مشکل ہو تو کم از کم فون ہی کرلیا کرو۔ سلمیٰ تم سے بہت ناراض ہے۔ اس روز وہ لپک کر فون پر آئی تھی مگر تم اس کے آنے سے پہلے فون بند کرچکے تھے۔ اس کے بعد اب تمہیں ہمارا دھیان آیا ہے۔"

میں گیان دھیان کی باتیں نہیں جانتا۔ قصہ یہ ہوا کہ اس روز ہمارا فون اچانک خراب ہو گیا تھا اور آج ہی اس میں زندگی کے آثار نمودار ہوئے ہیں۔ تم جانتے ہو کہ یہاں کیا سب ہوتا رہتا ہے۔"

میں سلمیٰ کو بھی سمجھا رہا تھا کہ ڈیڈی خود سے فون نہیں بند کرسکتا۔ وہ تو تم سے بہت شوق سے باتیں کرتا ہے مگر وہ ابھی تک برہم ہے۔ فرصت ہو تو آجاؤ۔ اسے منانے کے ساتھ ایک دو چسکیاں بھی لے لینا۔ آج میرے پاس بہت عمدہ مال آیا ہوا ہے۔ انیس سال پرانا۔"

معلوم ہوتا ہے کہ آج کل تم صبح سے شام تک اسی دھندے میں لگے رہتے ہو۔"

"اور کیا ہے۔ بس پی لیتے ہیں' جی لیتے ہیں۔ جیتا' کھاتا اور پھر سو جاتا۔ اس کے علاوہ زندگی میں اور کیا رہ گیا ہے۔ کبھی کبھی ان تینوں کاموں میں ذرا بھی رخنہ آتا ہے تو سلمیٰ لڑنے بیٹھ جاتی ہے۔ میں تو خراب لاتا ہوں' پیاز چھولی اور گلی ہوئی ہے' برف لگے ہوئے مٹر کے دانے دن بھر میں بھی نہیں گلتے' میرا لایا ہوا لاہوری نمک کرکرا ہوتا ہے' دھنیے میں لکڑی کا برادہ بہت زیادہ ہوتا ہے' میری لائی ہوئی ہر چیز میں کیڑے نکالنے لگتی ہے۔ اس کے فقرے سن سن کر یہ ساری باتیں مجھے ازبر ہو گئی ہیں۔"

اس کی باتیں سن کر میں دل ہی دل میں ہنسا پھر بولا "خوش قسمت ہو کہ تمہاری بیوی تم سے لڑتی ہے۔ اس شہر میں بہت سے ایسے بدنصیب شوہر بھی ہیں جن کی بیویاں انہیں محبت تو دور کی بات ہے' لڑنے کے قابل بھی نہیں سمجھتیں۔ دونوں کاموں کے لیے دوسروں سے رجوع کرتی ہیں۔"

"یہ تمہاری پرانی عادت ہے۔ ہمیشہ اس کی تعریف کرتے رہو گے۔ کبھی میرے لیے بھی ہمدردی کے دو بول بول دیا کرو۔ تمہارا کیا گھس جائے گا؟" مجھے یقین تھا کہ وہ شکوہ کرتے ہوئے جہانگیر کا چہرہ اترا اور مدھم ہو گیا ہوگا۔

"ہر وقت کی یہ لڑائیاں تم دونوں کی زندگی اجیرن کردیں گی۔ اب حالات سازگار ہو رہے ہیں۔ میری مانو تو کسی کاروبار کی داغ بیل ڈالو۔ دن بھر اس سے دور رہو گے تو شام کو وہ تمہاری قدر کرنے لگے گی۔ ورنہ روز یونہی تم سے بیزار ہوتی رہے گی۔"

"میں خود بھی سوچ رہا ہوں مگر ڈھنگ کا کوئی کاروبار سمجھ میں نہیں آتا۔"

"ہوٹل منیجمنٹ کا پرانا کام کیوں شروع نہیں کرتے۔ تمہارے پاس اس کا تجربہ بھی ہے۔"

"وہ کام اب بے کیف ہو گیا ہے۔ سال میں تین مرتبہ ریٹ کی شرح میں ردوبدل ہوتا ہے۔ بعض اوقات تو لوگوں کو ساکھ بچانے کے لیے نقصان اٹھا کر آرڈر پورا کرنا پڑتا ہے۔ ایکسپورٹ سے زیادہ آج کل امپورٹ میں فائدہ ہے۔ ڈیوٹی کم ہو تو آنے والے مال پر منافع' ڈیوٹی بڑھ جائے تو پرانا اسٹاک لاٹری بن جاتا ہے۔ اس بار امپورٹ کا ہی کوئی آئٹم تلاش کروں گا۔ تمہارا یہ مشورہ درست ہے کہ مجھے گھر سے نکلنا چاہیے۔"

"یہ سب نہیں کرسکتے تو شہر میں کوئی اچھا سا ہوٹل ہی خرید لو۔ یہ بھی اچھا کام ہے۔"

"نہیں۔" اس نے فوراً ہی انکار کردیا "میں دو چار جوان بیٹوں کا باپ ہوتا تو ضرور اس کام کے بارے میں سوچتا۔ اس دھندے میں اکیلا آدمی اپنے ملازمین کے لیے کماتا ہے۔ اس تک صرف اتنی آمدنی پہنچتی ہے کہ وہ عزت سے زندہ رہ سکے۔ میں اپنے ایک دوست کا انجام دیکھ چکا ہوں۔"

"جب تمہاری طرف آنا ہوگا تو اس بارے میں بھی بات کریں گے۔"

"ضرور کریں گے بلکہ تم چاہو تو ہم دونوں مل کر بھی کوئی کاروبار شروع کرسکتے ہیں۔"

میں نے ہلکا سا قہقہہ لگا کر کہا "ہاں صرف ایک ہی صورت میں ہوسکتا ہے کہ میں کوئی بریوری کھول لوں اور تم اس کے مستقل خریدار بن جاؤ۔ کسی اور کاروبار میں ہم دونوں ایک ساتھ نہیں چل سکیں گے۔"

"تم نے ابھی تک یہ نہیں بتایا کہ اس وقت مجھے کیوں فون کیا ہے۔"

"اکیلا بیٹھا بور ہو رہا تھا۔ سوچا کہ تم ہی سے بات کرلوں اور تم نے پرنس ساکا کی موت کی خبر سنا دی۔"

"شرم کی بات ہے۔ ساکا کہاں مرا ہے اور کس کے ہاتھوں مارا گیا ہے۔"

"تو کیا اخبار نے اس کے قاتل کا نام بھی لکھا ہے؟" میں نے چونک کر حیرت سے پوچھا۔

"یہ اخبار والے بہت چالاک ہوتے ہیں۔ قتل کا شبہ سنی نام کے کسی زخمی پر ظاہر کیا گیا ہے۔ وہ ساکا کی موت کے بعد سے روپوش ہو چکا ہے۔"

"چھوڑو...... وہ اپنے کسی سسرالی کے ہاتھوں ہی مارا گیا ہے۔ ہمیں اس سے کیا لینا۔"

وہ گفتگو کو مزید طول دینے کا خواہاں تھا لیکن میں نے سلسلہ منقطع کردیا۔ اس نے اخباری اطلاع میں سنی کے نام کی موجودگی کا ذکر کرکے مجھے اپنے نظریے پر نظر ثانی کرنے پر مجبور کردیا تھا۔

میں نے کالی ذہنی ورزش اور دولی خان کے زخمی آدمی کے بیان کے بعد سنی پر قتل کے شبے کا اظہار کیا تھا اور وہ قتل بھی ساکا

کا نتیجہ سرور کا تھا۔ اول خان کا گوا منظر عام پر نہیں آیا تھا اور ساگا کے قتل کا ناکردہ گناہ سنی کے سر پر لادا جا رہا تھا۔ وہ کون تھا جس نے اخباری نمائندے کو وہ خبر فراہم کی تھی؟ مجھے محسوس ہونے لگا کہ ساگا کے راستے سے ہٹ جانے کے بعد کوئی گمنام طاقت سنی کے گرد سازش کا تانا بانا تیار کر رہی تھی۔

پانچ بجے اول خان دوبارہ لوٹ آیا۔ اس بار گھنٹی کی آواز پر غزالہ کمرے سے نکل آئی تھی۔

"تمہاری نیند پوری ہو گئی ہو تو جلدی سے چائے بنا کر لے آؤ۔ میں بہت تھک ہار کے لوٹا ہوں۔" اول خان نے اسے دیکھتے ہی فرمائش کر دی اور غزالہ نادم ہو کر لوٹنے کا وعدہ کر کے دوبارہ اپنی خواب گاہ میں گھس گئی۔

"وہ دونوں بہت مکار اور سازشی عورتیں ہیں۔" اول خان نے صوفے میں گر کر کہنا شروع کیا "پولیس والوں کو دیکھتے ہی بین کرنے لگیں کہ ان کے سر والا اٹھ گیا اور پولیس بھی ان کے پاس آ رہی ہے۔ طربہ نے فیشن کے کالے سوٹ میں تھی اس کی ماں نے کالا دوپٹہ اوڑھا ہوا تھا۔"

"تم اتنی تفصیل میں گئے تو باتیں رات تک ختم نہیں ہوں گی۔ یہ بتاؤ کہ نتیجہ کیا رہا۔"

"طربہ نے سمجھ لیا ہے کہ ساگا کی لاش قبر سے نکال کر اس کا پوسٹ مارٹم کیا جائے گا اور ساگا کی ریڑھ کی ہڈی کا زخم سامنے آ جائے گا۔ اس نے بتایا ہے کہ زیتی نام کا ایک آدمی ساگا کے پاس آیا تھا۔ دونوں میں کسی بات پر تکرار ہو گئی۔ زیتی نے اس پر گولی چلائی اور بھاگ گیا۔ میرا خیال ہے کہ اپنے دفاع میں اتنا جھوٹ بولنا ہر مجرم کا حق ہوتا ہے۔ اس جھوٹ کی بنا پر انھیں ناقابل اعتبار نہیں ٹھہرایا جا سکتا۔"

"بازاری عورتوں کا یہی کمال ہوتا ہے کہ وہ اپنے سامنے آنے والے ہر تنے مرد کو آسانی سے اپنی معصومیت اور مظلومیت کا یقین دلانے میں کامیاب ہو جاتی ہیں۔ یہی ان کے روزگار کی کامیابی کا گر ہوتا ہے۔"

اول خان نے میری بات کا برا نہیں مانا اور بدستور مسکراتا رہا۔

"ساگا کو ملازم کے ساتھ اسپتال روانہ کر کے وہ دونوں اپنے پرانے محلے میں گئیں تاکہ وہاں سے کسی مرد کو ساگا کی دیکھ بھال کے لیے اسپتال بھیج سکیں۔ سنی سے ساگا اکثر اپنا بدن دبواتا تھا اور انعام میں اسے خاصی بڑی رقمیں بانٹا رہتا تھا۔ سنی نے اس کی دیکھ بھال کی ذمے داری اپنے سر لے لی۔ وہ اسپتال پہنچا تو ساگا کو اسٹریچر پر باہر لایا جا رہا تھا۔ میرے آدمی ساگا کو لے کر زیبی کی طرف روانہ ہوئے تو سنی نے ایک ٹیکسی میں ان کا پیچھا کرنا شروع کر دیا۔ طربہ کا گھر دیکھ کر وہ لوٹ آیا۔

"ان سب کی روزیوں کا بڑا حصہ ساگا کی زندگی سے وابستہ تھا۔ انھوں نے ساگا کو ان پُراسرار آدمیوں کی قید سے نکالنے کا فیصلہ کر لیا۔ یہ ذمے داری بھی سنی نے اپنے اوپر لے لی۔ اس کے بعد کے واقعات سے وہ بے خبر ہیں۔ انھیں یہ بھی نہیں معلوم کہ سنی نے اپنی مدد کے لیے کن لوگوں کو اپنے ساتھ لیا تھا۔ سنی واپس آیا تو قریب المرگ ساگا بے ہوشی کی حالت میں اس کے ساتھ تھا۔ اس کی باچھوں سے ننھے ننھے جھاگ نکل رہے تھے۔ ساگا کو ان کے حوالے کر کے پاس چھوڑ کر وہ چلا گیا اور اب تک لاپتا ہے۔"

"ننھے جھاگ؟ اس کا مطلب ہے کہ ساگا کو راستے میں زہر بھی دیا گیا تھا۔"

"ضروری نہیں کہ اسے زہر دیا گیا ہو۔ سانس گھٹنے اور بدن میں آکسیجن کی کمی ہو جانے سے بھی ایسی علامات ظاہر ہونے لگتی ہیں۔ مجھے اس کہانی میں کوئی جھول نظر نہیں آتا۔"

"سنا ہے کہ شام کے کسی اخبار نے سنی کو قاتل قرار دیا ہے۔" میں نے پوچھا۔

"یہ بہت پرانی بات ہو گئی۔ بازار والوں کو کارزان البسٹ کے مکان میں پیش آنے والے واقعات کا سرے سے علم نہیں تھا۔ انھیں صرف یہ معلوم ہوا کہ سنی نے بے ہوش اور زخمی ساگا کو ڈیرے والی تک پہنچایا اور پھر غائب ہو گیا۔ ڈیرے والی بھی لاش کو قبرستان بھیج کر کارزان البسٹ کوچ کر گئی۔ لوگ یہی سمجھے کہ ساگا کو سنی نے مارا ہے۔ بعد میں ڈیرے والی سے رابطہ ہوا تو اس خبر کی تردید ہو گئی۔"

"بعض اخبار والوں نے سنسنی اور چٹخارا پیدا کرنے کے لیے دانستہ ایک ایسی افواہ چھاپی جو پہلے ہی دم توڑ چکی تھی۔" میں نے ملامت آمیز لہجے میں کہا "جھوٹی خبروں اور افواہوں پر اخبار چلانا کھلی بددیانتی ہے۔"

"شام کے بیشتر اخباروں کا یہی معیار اور انداز ہے۔ اس مقابلے میں اصل اخبارات بہت پیچھے رہ گئے ہیں۔"

"اگر لوگ ان جھوٹے اخباروں کو خریدتے ہیں تو اس کا مطلب ہے کہ وہ خود افواہوں کے شیدائی ہیں اور یہی کچھ پڑھنا چاہتے ہیں۔" مجھے اس ناخوشگوار تجربے سے واقعی دکھ ہوا تھا۔

"اس وقت یہ غیر متعلق باتیں ہیں۔" اول خان نے مجھے ٹوک کر اپنا بدلہ لے لیا اور کسی توقف کے بغیر کہا "سنی کے ذریعے پہنچنے کا معما حل ہو گیا۔ یہ بات بھی صاف ہو گئی کہ اس واقعے میں کسی سازش کا امکان نہیں ہے۔ وہ لوگ اپنی معلومات کی روشنی میں بلا سوچے سمجھے سب کچھ کرتے چلے گئے اور جب نتائج کے خوف نے سر ابھارا تو تینوں فوری خاموشی سے روپوش ہو گئے۔ مگر وہ کب تک چھپے رہیں گے۔ ایک نہ ایک دن انھیں سامنے آنا ہو گا اور وہی ان کے احتساب کا پہلا اور ان کی زندگیوں کا آخری دن ہو گا۔"

"ان تینوں میں سے صرف سنی کو شناخت کیا گیا ہے۔ بقیہ افراد کی شناخت ہونی ہے۔"

سنی پر عافیت روشن ہو گی تو وہ خود ہی ان کے نام اگل دے گا۔"

"یعنی سرور کے خون کا حساب بے باق کرنے کے لیے اب ہمیں صرف سنی کو تلاش کرنا ہے۔"

"بظاہر یہی معلوم ہوتا ہے۔ اس کا انحصار سنی کے اعترافات پر ہو گا۔"

"تم نے ابھی تک دوسرے معاملے کا کوئی ذکر نہیں کیا۔" میں نے اسے یاد دلایا۔

"کون سا معاملہ؟" اس نے خالی الذہنی کے عالم میں بے ساختہ حیرت سے پوچھا۔

"جس کے لیے تم ایرفس اپنے ساتھ لے گئے تھے۔ رفتہ رفتہ تیزی سے گزرتا جا رہا ہے۔"

"ہاں" اس نے ابھی تک رابطہ نہیں کیا۔ شاید وہ کہیں الجھ گیا ہے۔"

"میرا خیال ہے کہ یہ ایرفس دو طرفہ ہے۔ چاہو تو تم ہی اس سے رابطہ کر سکتے ہو۔"

"ہو سکتا ہے وہ کسی صورت حال سے دوچار ہو۔ میری کال اس کے لیے پریشانی کا سبب بھی بن سکتی ہے۔ وہ ذمے دار آدمی ہے۔ پہلی فرصت میں مجھے اپنی رپورٹ دے گا۔ ویسے اس کی یہ تاخیر غیر معمولی ہے۔"

غزالہ ہمارے لیے شام کی چائے اور کچھ لوازم لے آئی۔ باتوں کا سلسلہ ٹوٹ گیا۔

ہم تینوں چائے پینے میں مصروف تھے کہ اول خان کی گود میں رکھے ہوئے ٹرانسیور پر کال کا اشارہ موصول ہونے لگا۔ اس نے چائے کی پیالی ٹرے میں رکھ کے فوراً ہی ایرفس اٹھا لیا۔

"ہیلو کالنگ اے!" دوسری طرف سے دھیمی آواز سنائی دی جیسے کوئی اپنی آواز دبا کر بول رہا ہو۔

"اے آن لائن۔ کیا بات ہے؟ تم نے بہت دیر سے رابطہ کیا ہے۔" اول خان نے پوچھا۔

"میں سخت مخمصے میں ہوں سر! یہ مکان دروغن مینجے سے خالی پڑا ہوا ہے۔ کھڑکیوں کے شیشوں پر گرد جمی ہوئی ہے۔ دروازے مقفل ہیں اور احاطے کے لان میں اگی ہوئی گھاس کئی انچ لمبی ہو چکی ہے۔ میں اس وقت لان ہی کے ایک کونے سے بات کر رہا ہوں۔ مجھے مجبور ہو کر اندر آنا پڑا ہے۔"

"یہ مکان سردار وجاہت اللہ کا ہی ہے یا تم کسی اور گھر میں پہنچے ہوئے ہو؟"

"یہ سردار وجاہت اللہ کا ہی گھر ہے۔ مجھے قرب و جوار سے معلوم ہوا کہ ان کی فیکٹریوں پر بینکوں کے بیالیس کروڑ روپے برسوں سے واجب الادا ہیں۔ ان کی وصولی کے لیے قرقی اور گرفتاری کے وارنٹ کے خوف سے وہ پورے کنبے سمیت ملک سے جا چکے ہیں۔

یہاں چوکیدار تک نہیں ہے۔"

"یہ کیسے ہو سکتا ہے۔ اس مکان کا فون ایسے لوگوں کے زیر استعمال ہے جو آج منہ اندھیرے ہی وہاں پہنچے ہیں۔ یہ مکان ویران اور غیر آباد کیسے ہو سکتا ہے؟"

"احاطے میں چوہوں اور مینڈکوں کی جماعت ہے۔ مکان کے ایک دروازے کے سامنے فرش پر جمی ہوئی گرد پر جوتوں کے تازہ نشانات کے سوا عمارت میں انسانی موجودگی کے کوئی آثار نہیں ہیں۔"

"عمارت ویران ہے تو گرد پر جوتوں کے تازہ نشان کہاں سے آ گئے؟"

"باہر سے ویرانی کا احساس ہو رہا ہے۔ وہ کسی ایک ہی آدمی کے جوتوں کے نشان ہیں۔ ان کے علاوہ اسی مقام پر کچھ پرانے نشانات بھی ہیں جو تازہ گرد جمع ہونے سے دھندلا گئے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ اس راستے سے کوئی مکان میں آتا جاتا ہو مگر اندر داخل ہوئے بغیر اس بارے میں کوئی رائے قائم نہیں کی جا سکتی۔"

"وہ دو پوش مجرم ہیں اس لیے اتنی زیادہ احتیاط کر رہے ہیں۔ تھوڑی دیر بعد سورج غروب ہونے والا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ کسی کھڑکی کے پیچھے روشنیوں کی جھلک نظر آ جائے۔ اندھیرا پھیلنے کے بعد ہی کوئی صحیح اندازہ ہو سکے گا۔ اس وقت تک تم اندر ہی رک کر جائزہ لیتے رہو۔"

"رائٹ سر! میں اندھیرا ہونے کے بعد اگلی رپورٹ دوں گا۔"

"ایسا تو نہیں ہے کہ اندر والوں نے کسی کھڑکی کے اندھے شیشوں کے پیچھے سے تم کو دیکھ لیا ہو۔"

"کچھ نہیں کہا جا سکتا...... میں نے اپنی طرف سے پوری احتیاط کی ہے۔ اندر آنے کے بعد سے کھڑکیوں کے سامنے والے حصوں میں پیٹ اور کہنیوں کے بل گھسٹ رہا ہوں۔ گرد آلود فرش کا جائزہ لینے کے لیے میں اپنے قدموں پر کھڑا ہوا تھا کیوں کہ ادھر سپاٹ دیوار کے ساتھ صرف بند دروازہ ہے۔"

"مشتبہ دروازے پر خاص طور پر نظر رکھو۔ اندھیرا پھیلنے کے بعد ضروری ہوا تو میں خود وہاں آؤں گا۔ اس عمارت میں کم از کم دو افراد ــــ ایک مرد ایک عورت کو موجود ہونا چاہیے۔"

"یس سر!" اول خان کی اس زبردستی کے جواب میں وہ یہی کہہ سکتا تھا۔

"آؤٹ" یہ کہہ کر اول خان نے ایرفس بند کر دیا اور چائے پینے میں مصروف ہو گیا۔

غزالہ کو تازہ ترین حالات کا علم نہ تھا نہ یہ معلوم تھا کہ ٹیلی فون پر آپریشن کا مثبت نتیجہ آ چکا تھا۔ اس کے سامنے اول خان نے ایرفس پر پُراسراری گفتگو کی تھی لیکن اس نے میری توقع کے برعکس کوئی سوال نہیں کیا۔ اطمینان سے بیٹھی چائے پیتی رہی جیسے

ان معاملات سے اس کا کوئی تعلق نہ ہو۔
اول خان اس کی بے خبری میں گہری دلچسپی سے اس کا جائزہ لے رہا تھا۔ جب اس سے رہا نہ گیا تو یہ غزالہ سے پوچھ ہی بیٹھا۔
"تمہیں میری گفتگو کے بارے میں کوئی تجسس نہیں ہے؟"
"میرے کان خراب ہوتے تو شاید ذرا بھی تجسس نہ ہوتا۔ اس وقت تو یہ فطری سی بات ہے۔" وہ مسکرا کر بولی۔
"لیکن تم نے اس بارے میں کوئی سوال نہیں کیا۔"
"کیا ضرورت ہے؟ ہر بات ہر ایک کے جاننے کے لیے نہیں ہوتی۔ ضروری ہوا تو مجھے خود ہی بتا دیا جائے گا۔"
"نہ بتایا تو تم خلوت میں بھی مجھ سے اس بارے میں کوئی سوال نہیں کرو گی۔"
"اگر بتانے کے لیے اندر ہی بے چین ہو تو خود بتا دو۔ میں غیر ضروری سوالات نہیں کروں گی۔"
"جان کی پناہ گاہ کا سراغ مل گیا ہے۔ اول خان کا ایک ٹیم وہاں پہنچ چکا ہے۔"
"ایک مرد اور ایک عورت کی موجودگی کی بات سے مجھے اندازہ ہو گیا تھا۔ اس کا مطلب ہے کہ اندھیرا پھیلنے کے بعد آج کچھ نہ کچھ ہو کر رہے گا۔" وہ بہت پُر امید نظر آ رہی تھی۔
"مقدر نے یاوری کی تو آج رات ویرا ہمارے ساتھ ہو گی اور راس البا کو سختی سے باندھ دیا جائے گا۔ وہ قیدی ہونے کے باوجود نہایت سکون سے ہمارے سینے پر مونگ دل رہا ہے۔" میں نے کہا۔
"قابلِ غور بات یہ ہے کہ وہاں گرد پر ایک ہی ٹیم کے جوتوں کے نشان ہیں۔ ویرا جوگرز پہنے ہوئے تھی۔ اگر وہ وہاں ہے تو ویرا کے جوگرز کے نشان کیوں نہیں آئے؟" غزالہ نے پوچھا۔
"ویرا اپنے قدموں پر چل کر وہاں نہیں گئی۔ جان اسے بے ہوش کر کے اٹھا لے گیا تھا۔" مجھ سے پہلے اول خان بول پڑا۔ "اہم بات یہ ہے کہ قدموں کے یہ نشان تازہ ہیں۔"
"میں ایک اور بات بھی کئی مرتبہ سوچ چکی ہوں۔" غزالہ نے پُر خیال انداز میں کہا۔
"ہمارے پاس کچھ وقت باقی ہے۔ اپنی بات کہہ ڈالو۔" اول خان نے اس کی حوصلہ افزائی کی۔
"ہم نے اس کا سراغ لگانے کے لیے جو طریقہ اختیار کیا۔ کیا جان نے اس پر غور نہیں کیا ہو گا؟"
"یہ ایک اہم سوال ہے۔" اول خان خوش ہو کر بولا "اس پر ہماری بات نہیں ہوئی مگر میں بھی یہ سوچ رہا ہوں۔ ویرا کو اٹھا لے جانے کے بعد جان کے پاس متبادل راستہ نہیں تھا۔ وہ راس البا سے بات کرنے کے لیے بے چین تھا۔ اس نے اپنا فون نمبر ظاہر کیے بغیر ہم سے رابطہ کر لیا پھر ژی نے ایک منصوبے کے تحت اسے اپنی باتوں میں پھانس کر نشان کر لیا کہ وہ چوبیس گھنٹے بعد ویرا سے اس کی بات کرا رہا ہے۔ رباڑ میں ہونے کی وجہ سے اس وقت بھی جان کو تو یہ وقتی خطرے کا ادراک نہیں ہو سکا۔ ویرا سے تین مرتبہ فون کرانے کے بعد اسے یک بیک اندازہ ہوا کہ وہ غلطی کر گیا ہے اور اس نے اپنے اصل اندیشے کا اظہار کیے بغیر دوسرے بہانوں سے وہ سلسلہ جاری رکھنے سے انکار کر دیا۔"
"یہ اس کی بدقسمتی ہے کہ اس کی آخری دو کالز ریکارڈ کر لی گئیں۔ اس کے انکار سے پہلے ہم اپنے مقصد میں مکمل کامیابی حاصل کر چکے تھے۔" میں نے اول خان کی بات میں ٹکڑا لگایا۔
"اگر یہ سب اسی طرح ہوا ہے تو اس کا وقت پورا ہو چکا ہے۔" غزالہ بولی۔
"تو کیا تمہیں اس پر شبہ ہے؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے پوچھا۔
"شبہ نہیں تو یقین بھی نہیں ہے۔ جو شخص قیدیوں کے تبادلے کے لیے کسی تیسرے ملک کی سرزمین استعمال کرنے کی منصوبہ بندی کیے بیٹھا ہے" وہ اتنے واضح خطرے کو کیسے نظر انداز کر سکتا تھا۔"
"تمہارا مطلب ہے کہ تو یہ وقتی کی رپورٹ غلط ہے یا پھر جان خود ہی ہمیں چھ پندار میں پھانسنے کی کوشش کر رہا ہے؟" میں نے قدرے تیز لہجے میں پوچھا۔
"میرا کوئی بھی مطلب نہیں ہے۔ ایک نکتہ میرے ذہن میں چبھ رہا ہے۔ میں نے اسے بیان کر دیا۔ اس میں کوئی وزن ہے یا نہیں' یہ فیصلہ کرنا آپ لوگوں کا کام ہے۔"
"غزالہ کی بات معقول ہے۔" اول خان نے اعلان کیا "مگر پہلے ہی اس کا جواب دے چکا ہوں۔ حالات کے بدترین دباؤ کی جان پہلے یہ خطرہ نہیں بھانپ سکا۔ اندازہ لگاتے ہی اس نے اس کو دور کر لیا۔"
"آج سلطان شاہ بہت لمبی تان کر سویا ہوا ہے۔ وہ جاگ رہا ہوتا تو ہمارے تجزیے پر کچھ اور ہی اعتراض کرتا۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا "ہر شخص اپنے اپنے انداز میں سوچتا ہے۔"
"مشورے کی اجازت ختم کر دیں یا پھر مشوروں پر تنقید نہیں ہونی چاہیے۔ ہر شخص پوری نیک نیتی سے سوچنے کی کوشش کرتا ہے۔ ضروری نہیں کہ وہ آپ کے خیالات سے متفق ہو۔ سلطان شاہ بھی کبھی محض برائے تنقید نہیں کرتا۔ اپنی طرف سے بہتر تجزیات سامنے لاتا ہے۔"
"جھگڑا ختم۔" اول خان نے غزالہ کے لہجے کی تیزی کا اندازہ لگانے کے بعد ہاتھ اٹھا کر کہا "اب اس بارے میں کوئی بات نہیں ہو گی۔ تھوڑی دیر بعد دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی ہو جائے گا۔"
"السلام علیکم۔۔۔ میرے کانوں میں اپنا نام گونجا ہے۔" سلطان شاہ نے اچانک نمودار ہو کر مسکراتے لہجے میں کہا "خیریت ہے؟ مجھے کس نے یاد کیا ہے؟"
"تم آرام کرو۔ اب تمہارا نام نہیں لیا جائے گا۔" میں

مشورہ دیا مگر وہ تیار ہو کر باہر آیا تھا۔ واپس جانے کے بجائے
ڈرائنگ روم ہی میں آ بیٹھا۔
"اور جس بھی میدان میں ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ کوئی خاص
چیز زیر غور ہے۔" سلطان شاہ متجسسانہ نظروں سے باری باری
سب چہروں کا جائزہ لیتے ہوئے بولا۔
میں نے غزالہ کو آنکھ سے اشارہ کیا اور وہ سلطان شاہ سے بولی۔
"دونوں ابھی باتیں دہراتے رہے تو ان کے گلے خراب ہو جائیں
گے۔ تم میرے ساتھ آؤ۔ میں تمہیں ساری بات سمجھا دوں گی۔"
"تجربہ بار بار کہتا ہے کہ آج کی کارروائی بہت محدود پیمانے پر اور
خاموشی اور رازداری سے ہوگی۔ ہو سکتا ہے کہ اس میں تمہاری موجودگی
کی گنجائش نہ نکل سکے۔" اول خان نے اس کے اٹھنے سے پہلے ہی
واضح کر دیا۔
سلطان شاہ تیز نظروں سے مجھے گھورتا ہوا غزالہ کے پیچھے پیچھے
باہر نکل گیا۔
باہر کی فضا میں اترتا ہوا دھندلکا تیزی سے گہرا ہوتا جا رہا تھا۔
سورج اپنے سفر کی آخری منزل پر پہنچا ہوا تھا اور ذرا سی دیر میں
سیاہیٔ شب ہر طرف پھیل جانی تھی۔
"بڑا سے بات ہو تو ذرا یہ بھی پوچھ لینا کہ وہاں کوئی گاڑی نظر
آ رہی ہے یا نہیں۔" میں نے طویل سکوت کے بعد اول خان کو یاد
دلایا۔ میرے ذہن میں آنے والے وقت کا دھندلا سا منظر بار
بار ابھر رہا تھا اور میں اس ویران مکان سے جان کے فرار کی ہر
راہ مسدود کرنے کی ضرورت محسوس کر رہا تھا۔
باہر کے اندھیرے کا جائزہ لینے کے لیے ہم دیر تک یوں ہی
بیٹھے رہے۔ جب ہمارے چہرے بھی تاریکی میں مدغم ہونے لگے تو
غزالہ نے اٹھ کر ڈرائنگ روم روشن کر دیا۔
چند لمحوں بعد بڑا اپجیں پر اول خان سے بات کر رہا تھا۔
"یہاں ہر طرف اندھیرا پھیل چکا ہے۔ اسٹریٹ لیمپس روشن ہوئے
کافی دیر ہو چکی ہے۔ احاطے میں جھینگروں اور مینڈکوں کی آوازیں
گونج رہی ہیں مگر پورا مکان پہلے کی طرح گہری تاریکی میں ڈوبا ہوا
ہے۔ کہیں بھی روشنی کی کوئی کرن نظر نہیں آ رہی۔ گرد آلود فرش
کی مسند اور دروازہ اب بھی بند ہے مگر کچھ دیر پہلے مجھے اندر سے
ایک عجیب سی آواز آئی ہے۔"
"مردانہ یا زنانہ؟ کیسی آواز تھی وہ؟" اول خان نے بے چینی
سے پوچھا۔
"وہ انسانی نہیں بلکہ فرش پر کسی چیز کے گرنے کی آواز تھی۔
کھٹکے کے بعد پھر سناٹا چھا گیا۔"
"ٹھیک ہے۔ ہم آ رہے ہیں۔ میرے ساتھ صرف ذیشان ہے۔
گاڑی ساتھ لے کے جو"
"آپ دونوں پھاٹک میں بنے ہوئے ذیلی راستے سے اندر
آئیں۔ وہ مقفل نہیں ہے۔ میں وہیں رک کر سگنل کا انتظار کروں
گا۔ میں نے اندر جانے کے لیے بھی ایک کھڑکی منتخب کر لی ہے۔"
"بس ہم ذرا سی دیر میں پہنچ رہے ہیں۔" اول خان اپجیں
جیب میں ڈال کر اٹھ گیا۔ وہ اپنے آدمی سے گاڑی کے بارے میں
پوچھنا بھول گیا تھا۔
اس بار زیادہ ہتھیاروں کی بھی ضرورت نہیں تھی۔ ہم دونوں
نے بھرے ہوئے پستولوں کے ساتھ طاقتور سرچ لائٹس لیں۔
میں نے ہیم گن جیب میں ڈالی اور ہم گھر سے نکل کھڑے ہوئے۔
ہمارے گھر سے ریٹنس کا علاقہ زیادہ دور نہیں تھا۔ زمزمہ
اسٹریٹ عبور کرتے ہی وہ علاقہ شروع ہو جاتا تھا۔ ہم چند منٹ میں
وہاں پہنچ گئے۔ نمبروں کی مدد سے اول خان کو اپنے مطلوبہ مکان
تک پہنچنے میں کوئی دشواری پیش نہیں آئی۔ اس نے اپنی گاڑی
اس مکان سے دور ایک خالی پلاٹ پر چڑھا کے روک دی پھر ہم
دونوں پیدل ہی اپنی منزل کی طرف لوٹ آئے۔
سردار وجاہت اللہ کے مشتبہ مکان کے سبز پھاٹک پر رک کر
اول خان نے ہولے سے سیٹی بجائی۔ فوراً ہی آہنی پھاٹک کی ذیلی
کھڑکی کھلی اور ہم دونوں یکے بعد دیگرے اندر داخل ہو گئے۔
بڑا نے اس مکان کی بالکل صحیح منظر کشی کی تھی۔ مکان میں
مکمل تاریکی چھائی ہوئی ہونے کے باوجود دور افتادہ اسٹریٹ لیمپس
کا ہلکا سا انعکاس اس مکان کے ماحول کو ہلکا سا واضح کر رہا تھا۔ وہ
مکان چند برس پہلے تک آباد تھا اور ایک ایسے صنعت کار کے تصرف میں
تھا جو بینکوں کے چالیس کروڑ روپے دبائے بیٹھا تھا اس لیے کھنڈر
نما یا بوسیدہ نہیں رہا ہوگا لیکن اس وقت جھینگروں اور مینڈکوں کے
شور میں وہ کوئی پرانا بھوت بنگلہ معلوم ہو رہا تھا۔
اول خان اپنے ماتحتوں کے مشوروں پر عمل کرنے کے بجائے
اپنی مرضی پر چلنے کا عادی تھا۔ اس نے دیوار کے سائے میں کسی
چوپائے کی طرح رینگ رینگ کر عمارت کا ایک طواف کیا اور پھر
ایک ایسی کھڑکی کے مقابل رک گیا جس کا ایک شیشہ ٹوٹا ہوا نظر
آ رہا تھا۔
"سر! میں نے اسی کھڑکی کا انتخاب کیا ہے اور ہاتھ ڈال کر
اندر کا بولٹ اٹھا چکا ہوں۔ ذرا سے اشارے سے یہ کھڑکی کھل
جائے گی۔" بڑا نے سرگوشیانہ لہجے میں اول خان کو آگاہ کیا۔
"میں اندر جاتا ہوں۔" میں نے اول خان سے کہنا شروع کیا۔
"تم یہیں رک کر مجھے کور فراہم کرو گے۔ بڑا کو پچھلے دروازے پر
بھیج دو تاکہ ادھر سے کوئی فرار نہ ہو سکے۔"
میں نے مکان کا طواف کرتے ہوئے یہ دیکھ لیا تھا کہ مکان کے
احاطے میں کوئی گاڑی موجود نہیں تھی جو ہنگامی ضرورت کے وقت
جان کے کام آ سکے۔ ممکن ہے گیراج میں گاڑیاں بند رہی ہوں تو وہ دیگر
بات تھی۔
"تمہارا اکیلے اندر جانا خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔ آگے پیچھے
ہم دونوں ہی اندر چلتے ہیں۔"

"اندر جان اکیلا ہوگا۔ ربرا اس کا ساتھ نہیں دے گی۔ اگر وہ اندر کی گہری تاریکی سے فائدہ اٹھا کر اسی کھڑکی سے بھاگ نکلا تو ہم ہاتھ ملتے رہ جائیں گے۔ تم فکر مت کرو۔ وہ اندھیرے میں آسانی سے مجھے نہیں مار سکے گا۔ مقابلہ شروع ہو جائے تو تم ضرور اندر آ جانا۔"

میں مکان کے پچھلے حصے کی طرف چلا گیا۔ میں نے کھڑکی کی طرف دبے قدمی شروع کر دی۔ میرے داہنے ہاتھ میں پستول اور بائیں ہاتھ میں ٹارچ دبی ہوئی تھی۔

کھڑکی آرام سے کھل گئی۔ غیر آباد ہونے کی وجہ سے اندر سیلن کی بھیگی سی بو رچی ہوئی تھی۔ میں پوری توجہ مرکوز کر کے اندر کی سن گن لینے کی کوشش کرتا رہا لیکن وہاں عجب اور گہرا سناٹے کا راج تھا۔ میں نے کھڑکی کی چوکھٹ پر ہاتھ ٹکائے اور کوئی آواز پیدا کیے بغیر پنجوں کے بل اندر اتر گیا۔ مجھے حیرت تھی کہ اس زمانے کی مروجہ احتیاطی تدابیر کے برعکس اس مکان کی کھڑکیوں پر آہنی گرل نہیں لگائی گئی تھی۔

مکان کا طواف کر کے مجھے ساخت کا اندازہ ہو چکا تھا۔ میں نے براہ راست اندر گھسنے کے بجائے بغلی سمت میں آگے بڑھنا شروع کر دیا۔ مکان کی وسعت کے اعتبار سے کمرے بڑے بڑے اور ساز و سامان سے بھرے ہوئے تھے اور وہ سارا آسائشی اور آرائشی ساز و سامان یقیناً قیمتی رہا ہوگا۔ قدم قدم پر موجود ان رکاوٹوں کی وجہ سے میں پھونک پھونک کر قدم آگے بڑھاتا رہا۔

وہ شاید کوئی خواب گاہ تھی۔ میں وہاں کا جائزہ لے کر جوں ہی پلٹا، مجھ سے ذرا سی چوک ہوئی۔ میری کہنی لگتے ہی ایک اونچی تپائی پر رکھا ہوا کوئی وزنی گلدان فرشی قالین پر آ گرا۔ قالین دبیز تھا مگر پھر بھی وہ دھمک بہت تیز تھی۔ اس آواز کے ساتھ ہی اندر کہیں کھٹکا ہوا۔ میرے دل کی دھڑکنیں یک بیک تیز ہو گئیں۔

شاید جان نے وہ آواز سن کر اپنی جگہ چھوڑی تھی۔ میں نے اس آواز کی سمت کا تعین کر کے اپنی نگاہیں اسی طرف مرکوز کر دیں اور خود وہیں جم کر کھڑا ہو گیا۔

وقت کی رفتار سست ہو گئی۔ مجھے ایک ایک لمحہ بہت طویل محسوس ہو رہا تھا۔ میں ایک مرتبہ پھر اپنے ایک چالاک اور مکار دشمن کے ساتھ ایک ہی چھت کے نیچے تھا۔ یہ ایک عجیب اتفاق تھا کہ پچھلی رات ہم نے ایسے ہی اندھیرے مکان میں شدید فائرنگ کے تبادلے کے بعد راس المیڈا کو گھیر کر پکڑا تھا اور اس رات میں وہاں اس کے ساتھی کی تلاش میں اپنی جان ہتھیلی پر لیے پھر رہا تھا۔ فرق صرف اتنا تھا کہ سردار وجاہت اللہ کی چھت کے سائے میں اس وقت تک کوئی نہیں چلی تھی۔ اندھیرے میں مکاراتہ مہم رفت جاری تھی۔

کافی دیر گزر گئی۔ اندر سے پیدا ہونے والی کھٹکے کی آواز کے بعد فضا پر دوبارہ گہرا سکوت چھا گیا تھا۔

اس وقت صورت حال بہت نازک ہو چکی تھی۔ سب سے پہلے یہ بات ثابت ہو چکی تھی کہ وہ مکان ویران یا غیر آباد نہیں تھا۔ وہاں اندھیرے میں کوئی موجود تھا اور میری ذرا سی لغزش کی وجہ سے خود کو درپیش خطرے سے آگاہ ہو کر چوکنا ہو چکا تھا۔ وہ میری گھات میں تھا اور میں اس کے انتظار میں تھا۔

میں اپنی پیش قدمی جاری رکھتا تو اندھیرے میں اس سے کبھی بھی غیر متوقع طور پر ٹکراؤ ہو سکتا تھا۔ ایسے اندھے تصادم کے نتائج کے بارے میں پہلے سے کچھ بھی نہیں کہا جا سکتا تھا۔ جو کرنے میں پہل کر گزرتا وہی اپنے حریف کو آسانی سے مار لیتا۔ میرے لیے دشمن کی موت کا امکان بہت مسرت انگیز تھا لیکن اپنی موت کا تصور میرے لیے قابل قبول نہیں تھا۔

میرا حریف چند دیواروں میں اندھیرا کیے وہاں چھپا بیٹھا تھا۔ اس کے اعصاب اتنے بگڑے ہوئے تھے کہ اس نے دھمک پر ہونے ہی ایسے اضطراری ردعمل کا مظاہرہ کیا تھا کہ کھٹکے کی آواز پیدا ہوئی تھی مگر پھر وہ اپنے سوچ میں ہی رک گیا تھا۔

اپنی جگہ چھوڑنے کے بجائے میں نے قالین پر گری ہوئی اس چیز کو چھوا تو مجھے کسی ٹھنڈی دھات کا احساس ہوا۔ میں نے جھک کر بہت احتیاط سے اپنے پستول کی نال اس کھوکھلے گلدان کے پیندے سے آہستگی سے ٹکرائی۔ "ٹن" کی ہلکی سی آواز ابھری اور اس کی بازگشت پورے کمرے کی تاریک فضا میں پھیلتی چلی گئی۔

"کون ہے؟" اندر سے پھنسی پھنسی اور دبی ہوئی ایک مدھم آواز آئی اور میرے بدن کے مساموں کے دہانے کھل گئے۔ سوال اردو میں کیا گیا تھا جب کہ جان اردو سے نابلد تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ مقابلہ برابر کا نہیں تھا۔ دشمن کی تعداد ایک سے زیادہ تھی۔

میں دیر تک کھڑا سوچتا رہا۔ میرے ذہن میں واپسی کا خیال آیا۔ ابھی میں کسی نتیجے پر پہنچا بھی نہ پایا تھا کہ میری نظروں اندر کی تاریکی کو لرزتے ہوئے دیکھا۔ میں آنکھیں پھاڑ کر اس طرف گھورنے لگا پھر مجھے ادراک ہوا کہ اندر تاریکی نہیں لرز رہی تھی۔ اس تاریکی میں کوئی ہیولا آہستہ آہستہ میری طرف آ رہا تھا۔ میں نے اپنے وجود کو دروازے سے اندر سمیٹ کر چوکھٹ کی اوٹ سے اس طرف جھانکا پھر اپنا بایاں ہاتھ سیدھا کر کے اس طاقت ور سرچ لائٹ روشن کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

"ہینڈز اَپ!" میں نے چوکھٹ کی اوٹ سے نکلے بغیر فوراً اور سرچ لائٹ روشن کر دی۔ آنے والا جہاں تھا وہیں جم کر رہ گیا اور اسے دیکھ کر میرے فرشتے کوچ کر گئے۔

وہ سنی تھا جسے اول خان سرور کے قتل کے الزام میں شہر بھر میں ڈھونڈتا پھر رہا تھا۔ آخر کار وہ جان اور راس المیڈا کا ہی نکلا تھا۔

سنی ایک بانکا، سجیلا اور قد آور نوجوان تھا۔ اس وقت اس کی رنگت پھیکی پڑی تھی اور چہرے پر سراسیمگی کے آثار نمایاں تھے۔ اس کے داہنے ہاتھ میں وہ مہاتما بدھ کا ریوالور دبا ہوا تھا مگر غنیمت یہ تھا کہ میری کرخت آواز پر اس نے کوئی بھی حرکت کیے بغیر اپنے دونوں ہاتھ سر سے اوپر اٹھا لیے تھے۔ ریوالور کی نال چھت کی طرف تھی اور سنی کی شہادت کی انگلی ٹریگر پر سے ہٹ چکی تھی۔

"ہائے اللہ..... یہ روشنی بند کرو۔ ہماری آنکھیں چکا چوند ہو رہی ہیں۔" پل بھر بعد ہی سنی نے خوف زدہ نسوانی لب و لہجے میں احتجاج کیا۔ "ہمیں کچھ بھی نظر نہیں آ رہا۔" یہ کہتے ہوئے اس نے اضطراری طور پر اپنا بایاں ہاتھ گرا کر کلائی سے آنکھوں پر پڑنے والی تیز روشنی روکنے کی کوشش کی تھی۔

"ٹریگر کو چھوئے بغیر ریوالور نیچے ڈال دو ورنہ میں فائر کر دوں گا۔" میں نے غرا کر کہا۔

"پتا نہیں تم کون ہو۔" سنی کی آواز پر تشویش ہو رہی تھی مگر اس نے پھرتی سے ریوالور فرش پر ڈال دیا تھا۔ اس نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا "ہم چور نہیں ہیں۔ ہمیں یہاں بلایا گیا ہے۔"

میں سرچ لائٹ کے روشن ہالے کے عقب میں سے اسے اچھی طرح دیکھ رہا تھا۔ اس جیسی شان و شوکت رکھنے والے خوب رو مرد کی زبان سے زنانہ لہجے میں وہ الفاظ سن کر میرا خون کھول اٹھا اور بے اختیار میرے ذہن میں ایک غلیظ گالی در آئی مگر میں نے اسے اپنے لبوں پر آنے سے روک رہا۔

میں جان اور ویرا کی تلاش میں سراغ کے سہارے پہنچ وقت کرتا ہوا اس ویران اور تاریک مکان میں داخل ہوا تھا۔ میرے تجربے اور دستیاب شہادتوں کی بنا پر وہی مکان جان کا مسکن ہو سکتا تھا لیکن اس وقت جان کا دور دور تک نام و نشان نہیں تھا البتہ سنی غیر متوقع طور پر میری نظروں میں آ گیا تھا اور مضحکہ خیز انداز میں اپنی وہاں موجودگی کا دفاع کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔

سرچ لائٹ کی روشنی اور پھر قدموں کی آوازوں کی وجہ سے میرا دل کنپٹیوں میں دھڑک رہا تھا۔ اس وقت تک مجھے یقین تھا کہ وہ مکان ان سازشیوں کا ایک مضبوط ٹھکانا تھا اور صورت حال کی تبدیلیوں کے نتیجے میں سنی کے علاوہ دو سرپرست بھی اس معاملے میں ملوث ہو سکتے ہیں۔

میں نے مٹی غضب ناک آواز میں کہا "حرام زادے۔ ریوالور سے دور ہٹ جاؤ۔ تمہارے کرتوت مجھے معلوم ہو چکے ہیں۔ تم نے ذرا سی بھی چالاکی دکھانے کی کوشش کی تو میں تمہارا بھیجا اڑا دوں گا۔"

"ہائے ہم مر گئے۔" سنی کی سہمی ہوئی بے ساختہ آواز ابھری۔ "پتا نہیں ہم بے خبری میں کہاں پھنس گئے ہیں۔" ان الفاظ کے ساتھ وہ فرش پر پڑے ہوئے ریوالور سے چند قدم پیچھے سرکتا چلا گیا۔

میں نے پھرتی سے اول خان کے شانے پر ہاتھ مارا۔ اس ماحول میں وہ پیش بندی کا ایک واضح اشارہ تھا۔

اس وقت تک میری ہر شعوری کوشش اور خواہش یہ تھی کہ کسی اور حریف کے سامنے آنے سے پہلے ہی سنی کو بے دست و پا کر کے ناکارہ کر دیا جائے۔ اسی چکر میں میں نے گھور اندھیرے میں روشنی کی کرنیں بکھیرتی ہوئی سرچ لائٹ بند کر دی۔

شاید وہ میری ایک بڑی غلطی تھی۔ اندھیرا ہوتے ہی میرے کانوں میں اول خان کی بوکھلائی ہوئی اضطراری آواز گونجی۔ وہ کہہ رہا تھا "ارے باپ رے..... یہ سالی لڑکی کہاں سے کہاں لے گئی؟"

اس وقت صورت حال کی کمان میرے ہاتھ میں تھی اور میرا ذہن پوری طرح فعال تھا۔ میں نے اول خان کی آواز سنتے ہی اندازہ لگا لیا کہ وہ سنی پر حملہ آور ہوتے ہی کسی سنگین غلط فہمی میں مبتلا ہو گیا ہے۔ میری پوری کہانی سننے کے بعد بھی اس بے چارے کو اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ سنی عادات و اطوار میں ہی نہیں بلکہ جسمانی لوچ اور گداز میں بھی بہت بری طرح نسائیت کا شکار تھا۔ قدرت نے اسے پیدائشی طور پر مردانہ کل پرزے عطا کیے ہوئے تو وہ نئے زمانے میں مولویوں کو پیچھے چھوڑ جانے والی امراؤ جان ادا کا کردار بخوبی ادا کر سکتا تھا۔

"دھوکا کھانے کی ضرورت نہیں۔" میں نے لمحہ بھر میں صورت حال کا ادراک کرتے ہوئے تیز سرگوشیانہ آواز میں کہا۔ "اس بد معاش کا بدن لڑکیوں کی طرح نرم اور لچکیلا ہے۔ اسے نکلنے نہ دینا۔"

میرے کانوں میں کسی کے دوڑتے ہوئے قدموں کی آواز بھی آئی۔ شاید سنی، اول خان کی بوکھلاہٹ کا فائدہ اٹھا کر اندھیرے میں کسی طرف بھاگ نکلا تھا اور اول خان نے میری للکار پر اس کے پیچھے دوڑ لگا دی تھی۔

چند ہی لمحوں بعد قدموں کی دھمک ختم ہو گئی اور الجھا پچھ کی آوازیں آنے لگیں۔ میں نے اضطراری طور پر دوبارہ سرچ لائٹ روشن کر کے اس کا رخ گھمایا تو اول خان کشادہ راہداری میں سنی کے ساتھ گتھم گتھا نظر آیا۔ سنی اپنی اکتسابی نزاکتوں کے باوجود ایک پیدائشی مرد تھا اور اس وقت مردانہ وار اول خان کا مقابلہ کر رہا تھا۔ یہ اور بات تھی کہ اول خان کے مقابلے میں وہ قطعی نوآموز نظر آ رہا تھا۔

روشنی ہوتے ہی اول خان کو اس اندھا دھند لڑائی میں اپنا نشانہ تاکنے کا موقع مل گیا۔ اس کا بھرپور داہنا مکا سنی کے بائیں جبڑے پر پڑا تو وہ غش کھا کر لہراتا ہوا دیوار سے ٹکرایا اور پھسل کر وہیں ڈھیر ہوتا چلا گیا۔ اول خان کسی خاک جادو کی طرح فوراً ہی اس کے سر پر سوار ہو گیا۔

"ٹھہرو ٹھہرو۔" سنی دونوں ہاتھ جوڑ کر بے ساختہ گڑگڑایا۔ "تم ہمیں کیوں مار رہے ہو؟ ہمارا قصور تو بتا دو۔ ہم یہاں مارنے آئے ہیں نہ کسی کو مروانے آئے ہیں۔ کسی کے بلانے پر آئے ہیں......"

"کس کے بلانے پر آئے ہو؟" اول خان اس کی بات کاٹ کے غرایا۔

"اے لو۔" سنی دونوں ہتھیلیاں جوڑ کے بولا "ہمیں کیا پتا کہ وہ کون تھا۔ اللہ مارا کوئی فرنگی تھا، جس کی بات سمجھ پا رہا تھا نہ ہماری سمجھ رہا تھا...... خدا کے لیے مجھے چھوڑ دو تم کچھ بتا دو۔ تم نے ہماری کمر جھیل کے رکھ دی ہے۔ کمر پہ دیوار کی وہ رگڑ لگی ہے کہ سات دن دودھ جلیبی کھا کر بھی ٹھیک نہیں ہو جائے گی۔"

"تمہاری کمر سے نیچے کا کیا حال ہے سنی بائی؟" میں نے اس کے سر پہ پیچ کر زہر بلے لہجے میں پوچھا۔

"نیچے کا حال تو اوپر والے کو ہی معلوم ہے" وہ کراہتے ہوئے بولا "ہمیں ساری عمر میں اتنی چوٹیں نہیں لگیں جتنی تم لوگوں نے ذرا دیر میں لگائی ہیں۔ تم سے خدا سمجھے پتا نہیں تم کون ہو اور ہمارے دشمن کیوں ہو رہے ہو۔"

میں نے فرش پر پڑا ہوا سنی کا بھرا ہوا ریوالور اپنی تحویل میں لے لیا۔

اس وقت تک وہاں کافی دھما چوکڑی ہو چکی تھی لیکن سنی کے سوا کوئی ہمارے سامنے نہیں آیا تھا۔ اس صورت حال سے دو ہی نتائج اخذ کیے جاسکتے تھے۔ پہلا اور اطمینان بخش پہلو یہ تھا کہ اس تاریک مکان میں سنی کی پشت پناہی کے لیے کوئی دوسرا شخص موجود نہیں تھا، ہم اسے زیر کر کے عملاً اس مکان پر قابض ہو چکے تھے۔ دوسرا اور قوی تر امکان یہ تھا کہ وہاں موجود دوسرے لوگ اس مقابلے میں کوئی دخل اندازی کیے بغیر تاریکی میں چھپ کر حالات کا جائزہ لے رہے تھے۔ وہ مناسب موقع ملنے پر اچانک ہم پر حملہ آور ہوتے اور ہماری گردنیں کاٹ کے رکھ دیتے۔ دوسرے امکان پر سوچتے ہوئے میں بے اختیار جھرجھری لے کر رہ گیا۔

میری دانست میں وہاں کسی اور کے موجود ہونے کا امکان نہ ہونے کے برابر تھا۔ جان مجھ سے فون پر بات کرتا رہا تھا۔ اس نے ویرا سے بھی میری بات کرائی تھی اور پھر سیل فون کے محکمے کی مدد سے جان کے فون نمبر کا سراغ لگا کر اس مکان کی نشان دہی کی گئی تھی۔ اصولی طور پر جان اور ویرا کو اسی مکان کے کسی حصے میں موجود ہونا چاہیے تھا مگر وہ دونوں غائب تھے اور سنی قربانی کے بکرے کی صورت میں ہمارے سامنے تھا۔

مجھے یک بیک جان کے تصور سے ہلکا سا خوف محسوس ہونے لگا۔ کشمیر روڈ کی کمین گاہ میں رات اینڈریا کو اکیلا چھوڑ کر میدان سے راہِ فرار اختیار کرنے والا وہ شخص میری توقعات سے زیادہ چالاک ثابت ہو رہا تھا۔

اس وقت تک ہم تینوں اس مکان کی کسی تنگ سی گزرگاہ میں
تھے۔ میں نے سرچ لائٹ کی روشنی میں قریبی دروازے کا جائزہ
اور پھر سنی کو اس میں داخل ہونے کا حکم دیا۔ وہ ... کھاتا ہوا فرش
سے اٹھا اور پھر لنگڑاتا ہوا ہولے ہولے دروازے کی طرف بڑھ
گیا۔ اول خان اس کے ساتھ ساتھ تھا۔

وہ فرشی قالین سے آراستہ سونے کا کمرا تھا جس میں ...
کھڑکی اور ملحقہ باتھ روم کے دروازے کے سوا نکاسی کا ...
متبادل راستہ نہیں تھا۔ ہر چیز پر گرد و غبار کی تہیں موجود تھیں ...
سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ خواب گاہ کافی عرصے سے مکینوں کے ...
میں خالی پڑی ہوئی ہے۔

اول خان بھی موقع کی نزاکت کو پوری طرح سمجھ رہا تھا۔ اس
نے کھڑکی پر پڑے ہوئے دبیز پردے ملائے اور پھر پلنگ تلاش کرنے کے
بعد سائیڈ ٹیبل پر رکھا ہوا لیمپ روشن کر دیا۔ وہ روشنی کم نہیں ...
ٹیبل لیمپ کے بلب پر شیڈ لگا ہوا ہونے کی وجہ سے اسے باہر
دیکھا جانا ذرا دشوار تھا۔

"ادھر اُدھر کی ہانکنے کے بجائے اب پوری کہانی سنانے ...
جاؤ۔" کمرے میں پہنچنے کے چند لمحوں بعد میں نے لے کر ...
ہوئے بھرائے لہجے میں کہا "تم ساگا کو نکالنے کے لیے گئے تو تمہارے
ساتھ دو آدمی کون تھے؟ ساگا کو دوبارہ واپس تک پہنچانے کے ...
تم کہاں غائب ہو گئے تھے اور اب یہاں کیا کر رہے ہو؟"

سنی میرے سوالات پر متحمل سا نظر آنے لگا اور شکست ...
لہجے میں بولا "اس کا مطلب ہے کہ تم بہت کچھ جان چکے ہو ...
سچ سچ بتاؤ کہ تم ہمیں مار تو نہیں دو گے؟" کمرے میں روشنی ہو...
کے بعد اس نے پہلی بار مجھے دیکھا تھا۔ مجھے پہچان کر اس کی نگا...
میں حیرت ابھر آئی تھی اور اس کا چہرہ پیلا پڑ گیا تھا لیکن اس با...
میں اس نے کوئی تبصرہ نہیں کیا تھا۔

"اس سے کوئی فرق نہیں پڑے گا۔ تم نے ساگا کو ...
کرانے کے لیے ایک سرکاری افسر کا خون کیا ہے اور دو ...
بری طرح زخمی کیا ہے۔ تمہارے یہی جرائم تمہارے گلے ...
پھانسی کا پھندا ڈلوانے کے لیے کافی ہوں گے۔"

"ہمیں پھانسی کی دھمکی مت دو۔" وہ خوف زدہ آواز ...
"ہمیں رگھیا بائی نے بتا دیا ہے کہ تم پولیس والے نہیں ...
راز فاش ہو اور تمہارا نام وکی ہے۔ یہ بتاؤ کہ تم اس ...
مکان میں کیسے پہنچ گئے؟"

اس کے آخری سوال پر مجھے اضطراری طور پر غصہ آیا ...
نے فوراً ہی سنبھل کر پوچھا "اگر اس وقت یہ مکان ویران ...
پہلے یہاں اور کون موجود تھا؟"

"جب سے ہم آئے ہیں کوئی حرام کا جنا یہاں نہیں آیا ...
بے بسی سے بولا اور میرے ذہن پر ... آیا۔ بہت ... بوجھ ...
اگر اس مکان میں سنی کے سوا اور کوئی موجود نہیں تھا تو ہم ...

وجود اور بےبسی کے ساتھ اس سے بازپرس کر سکتے تھے۔ سنی اپنی رو میں کہہ رہا تھا "لیکن اس مکان کی ویرانی سے تم کسی بھول میں نہ رہنا۔ ہمارے ہمدرد کسی بھی وقت یہاں آکر تمہارا ٹیٹوا دبا سکتے ہیں۔"

"اگر تم مزید ٹوٹ پھوٹ سے محفوظ رہنا چاہتے ہو تو زبان کے ساتھ سیدھے راستے پر چلے جاؤ۔" ارل خان نے سفاکی سے کہا۔ "تم نے ٹال مٹول کی تو تمہارے ہمدردوں کو تمہارا بگڑا ہوا چہرہ دیکھ کر افسوس ہوگا۔"

تھوڑی سی ردوکد کے بعد سنی نے بولنا شروع کیا۔ اس کی کہانی کا ابتدائی حصہ وہی تھا جو ارل خان کے کزن بابا اور حسن بیگ معلوم کر چکے تھے البتہ بعد کی باتیں ہمارے لیے نئی تھیں۔

اس نے بتایا "پرنس ساگا اس تہہ خانے میں بہت خراب حالت میں تھے۔ ہم نے انہیں اٹھایا تو ان کی چیخیں نکل گئیں۔ انہیں معلوم ہو چکا تھا کہ وہ زیادہ دیر تک زندہ نہیں رہیں گے۔ انہوں نے راستے میں تکلیف اور غنودگی کے عالم میں ایک فون نمبر بتا کر حکم دیا تھا کہ انہیں چھیپا باجی کے پاس چھوڑنے کے بعد ہم اس نمبر پر فون کر کے ان کی حالت کی خبر دے دیں۔ اس نمبر پر کوئی کوڈ تھا جو فرنگی میں پارس ٹاؤن کہنے جا رہا تھا۔ بس پرنس ساگا کا نام اس کے بعد چلا اور اس نے ہمیں ہولڈ آن کر کے اپنے چوکیدار کو فون پر بلایا۔ پرنس ساگا کے زخمی ہونے کی خبر سنتے ہی کوڈ نے اپنے چوکیدار سے کہلوایا کہ ہم اس خالی مکان میں پہنچ کر کسی چیز کو چھیڑے بغیر اس کا انتظار کریں۔ چوکیدار سے پتا لے کر ہم کل رات ہی یہاں آگئے مگر یہاں کوئی بھی نہیں آیا...... ہائے! ہم مر گئے۔" وہ اپنی کمر پر ہاتھ رکھ کر کراہا پھر ناک بھوں چڑھا کر اپنی بات جاری رکھتے ہوئے بولا "معلوم ہوتا ہے کہ وہ تمہارے یہاں آنے کا انتظار کر رہا ہے اور اب کسی بھی وقت یہاں پہنچ جائے گا۔"

"تمہارے ساتھ ساگا کو نکالنے کے لیے اور کون کون گیا تھا؟" میں نے پوچھا۔

"منظور اور رمیش۔ وہ دونوں تھرڈ روڈ کے پرانے اور بہت بڑے دادا ہیں۔ جس کے سر پر ہاتھ رکھ دیتے ہیں اسے کوئی مائی کا لال آنکھ اٹھا کر نہیں دیکھ سکتا۔" وہ اپنی رو میں بتانے لگا "مگر تہہ خانے میں ہونے والی مار دھاڑ سے دونوں ڈر گئے۔ انہیں معلوم ہو گیا تھا کہ پرنس ساگا کو قید میں رکھنے والوں میں سے ایک مر چکا ہے اور وہ پولیس کیس ضرور بنے گا۔ وہ دونوں سب کے سب نمبر بنے رہتے ہیں لیکن پولیس کے نام سے ان کے پیشاب خطا ہوتے ہیں۔ وہ دونوں ہمیں راستے میں ہی پرنس ساگا کے ساتھ چھوڑ کر گاڑی سے اتر گئے تھے۔ ان کے بھاگنے کے بعد پرنس ساگا نے ہمیں کوڈ کا فون نمبر دیا تھا۔"

"تو کیا تم گاڑی چلا لیتے ہو؟" ارل خان نے حیرت سے بےساختہ سوال کیا۔

"اے لو! ہم بازار میں بڑے بڑوں کو چلاتے ہیں۔ گاڑی کو چلانے میں کیا کمال ہے۔ مشین بڑی مسکین ہوتی ہے۔ اس کے ساتھ جو سلوک چاہو کر لو۔ بازار والیوں کے ناز نخرے اٹھا کر انہیں اپنے راستے پر چلانا بہت مشکل کام ہوتا ہے۔ ہم نے آنکھ کھولتے ہی یہ کام سیکھ لیا ہے۔ اب گاڑیوں میں کیا رکھا ہے۔"

"منظور اور رمیش اب کہاں ہوں گے؟" میں نے ذرا توقف کے بعد پوچھا۔

"جہاں بھی ہوں، کراچی میں ہرگز نہیں ہوں گے۔" اس نے پورے وثوق سے جواب دیا۔

"تہہ خانے والا آدمی کس کی گولیوں سے مرا تھا؟" میں نے اس کا قرار جرم سننے کے ارادے سے پوچھا۔

وہ بہت چالاک تھا۔ اس نے خطرہ بھانپ لیا اور پہلو بدل کر بولا "یہ تو ہمارا مولا ہی جانتا ہے کہ وہ کس کی گولی سے مرا ہوگا۔ ان پر ہم تینوں نے ہی گولیاں برسائی تھیں۔ جس گولی پر اس کا نام لکھا ہوا ہوگا، وہی اس کو لگی ہوگی۔ اس سے کیا فرق پڑتا ہے کہ اس کے مقدر کا لکھا کس نے پورا کیا ہوگا؟"

"تم جھوٹے ہو۔" میں نے غرا کر کہا "زخمی ہونے والے نے بتایا کہ ان دونوں پر اندھادھند فائرنگ تم نے کی تھی اور تم ہی سب سے آگے تھے۔"

سنی کے چہرے پر ایک رنگ سا آکر گزر گیا۔ اس نے واضح طور پر تھوک نگلنے کی کوشش کی اور کہا "یہ جھوٹا الزام ہے۔ ہم نے کسی کا خون نہیں کیا۔ جنہوں نے تمہارے آدمی کو مارا ہے وہ پہلے ہی بھاگ چکے ہیں۔"

"اتنی آسانی سے تمہاری گلوخلاصی نہیں ہوگی۔" میں نے تلخی سے کہا "ان میں سے کوئی قاتل ہے تو اس کے پکڑے جانے تک تم ہمارے اسی مہمان خانے میں رہو گے جہاں تمہارا ماموں بند تھا۔"

"ہمارا ماموں؟" اس نے بھڑک کر کہا پھر وہ فوراً ہی سمجھ گیا کہ میں نے ساگا کا حوالہ دیا تھا۔ اس نے تفہیمی انداز میں سر ہلاتے ہوئے کہا "وہ ہمارا ہی نہیں سارے بازار والوں کا ماموں تھا۔ ہم اس امید پر اسے نکالنے گئے تھے کہ وہ اس کارنامے پر ہم سب کو مالا مال کر دیتا لیکن ہمارے نصیب خراب تھے۔ اس کی زندگی نے وفا نہیں کی اور ہمارا مقدر ہم سے روٹھ گیا۔ اب دیکھنا ہے کہ آگے کیا ہوتا ہے۔"

"جو کچھ ہوگا وہ تمہاری طبیعت صاف کر دے گا۔" میں نے زہریلے لہجے میں کہا۔

وہ سنی سے میری دوسری ملاقات تھی۔ میں نے اندازہ لگا لیا تھا کہ وہ جو کچھ جانتا تھا، اپنے مخصوص حلقے کی صحبت کی وجہ سے جانتا

تھا ورنہ رسمی تعلیم تک سے اس کا دور دور تک کوئی علاقہ نہیں تھا۔ انگریزی کے وہی دو چار الفاظ اس کا کل سرمایہ تھے جو روز مرہ کی گفتگو میں ہر کس و ناکس کثرت سے استعمال کرتا ہے۔

میں نے اول خان سے مخاطب ہو کر انگریزی میں کہا "اس کا کہنا ہے کہ کل شام سے یہ مکان یوں ہی تاریک اور ویران پڑا ہوا ہے۔ تم اسے سنبھالو، میں ذرا پورے مکان کا جائزہ لے کر آتا ہوں۔"

"اسے کیا سنبھالنا۔ میرا اندازہ ہو چکا ہے کہ یہ سرور کا قاتل ہے۔ جان کے آنے سے پہلے ہی ہمیں اس سے نجات حاصل کر لینی چاہیے ورنہ یہ بھی دردِ سر ہو جائیں گے۔" اول خان نے بے ساختہ کہا۔

"قاتل نہیں بلکہ قاتلوں میں سے ایک ہے۔" میں نے اس کا ذہنی دباؤ دور کرنے کے لیے وہ تصحیح ضروری سمجھی "تمہارے آدمیوں پر ان ہی لوگوں نے بے دریغ پستولوں سے فائرنگ کی تھی۔۔۔۔"

"ٹھیک ہے!" اول خان میری بات کاٹ کر بولا "مگر ان لوگوں میں یہ بچہ سب سے آگے تھا۔ ہو سکتا ہے کہ اس کی چلائی ہوئی گولی سرور کی موت کا سبب نہ بنی ہو مگر یہ ان کی سربراہی کر رہا تھا۔ وہاں جو کچھ ہوا اس کی پوری پوری ذمے داری اسی پر عائد ہوتی ہے۔"

"میں اس مردود کا دفاع نہیں کر رہا۔ یہ ہر اعتبار سے اس دھرتی کا بوجھ ہے لیکن تم اس کے بارے میں عجلت سے کام لے رہے ہو۔ گھر کا جائزہ لینے کے بعد بھی ہم اس کے مستقبل کا فیصلہ کر سکتے ہیں۔"

"اندھیرا گہرا ہو چکا ہے۔ کیا پتا کہ جان کس وقت آ جائے۔ میں وقت گنوانے کا عادی نہیں ہوں۔"

"سالگا کے بارے میں ہم طے کر چکے تھے کہ اسے ختم کر دینا چاہیے۔ تم نے دیکھ لیا کہ وقت گزرنے کے ساتھ وہ خود ہی اپنے کیفرِ کردار کو پہنچ گیا۔ ہمیں اس کا خون اپنے سر نہیں لینا پڑا۔"

"تو کیا تم یہ توقع کر رہے ہو کہ جان آتے ہی اسے گولی مار دے گا۔"

"ہونے کو یہ بھی ہو سکتا ہے۔ جان نہ آیا تو تم فکر نہ کرو اسے میں خود گولی مار دوں گا لیکن اس کام کے لیے تھوڑا سا وقت دے دو۔ میں گھر کا ایک چکر لگا کر ابھی واپس آتا ہوں۔"

"تم ہو آؤ۔ میں اسے دیکھتا ہوں۔" اول خان نے بادلِ ناخواستہ ہتھیار ڈال دیے۔

وہ ساری گفتگو انگریزی میں ہوئی تھی اس لیے اس کا ایک لفظ بھی سنی کے پلے نہیں پڑ سکا تھا۔ وہ کسی احمق کی طرح کھڑا باری باری ہم دونوں کے چہرے تک رہا تھا۔ ہمارے خیالات یا لب و لہجے سے وہ کوئی بھی مفہوم اخذ کرنے میں کامیاب نہیں ہو سکا تھا۔

ان دونوں کو اسی راہداری کمرے میں چھوڑ کر میں خاموشی سے باہر رینگ گیا۔

سردار وجاہت اللہ اپنی جیسی ذہنی معذوروں کے بل پر بینکوں کے بیالیس کروڑ روپے ہضم کر کے خاموشی سے ملک سے فرار ہو گیا تھا اور اس کا وہ ویران مکان جان جیسے مجرموں کی آماجگاہ بنا ہوا تھا۔ اندھیرے میں کہیں کہیں اپنی ٹارچ کی روشنی سے رہ رہ کے راستہ تلاش کرتے ہوئے مجھے اس بات کا اطمینان تھا کہ مکان سے باہر پھیلے ہوئے اندھیرے میں اول خان کا ایک ساتھی نگرانی پر مامور تھا اور جان کے لیے یہ ممکن نہیں تھا کہ وہ اس کی نظروں سے بچ کر خاموشی سے اس عمارت میں داخل ہو سکے۔

وہ مکان واقعی کافی وسیع اور کشادہ تھا۔ ہر کمرا آسائشی سہولتوں اور آرائشی اشیا سے لدا ہوا تھا۔ صاف نظر آ رہا تھا کہ سردار وجاہت اللہ نے کاروباری ہیر پھیر کے ذریعے بینکوں سے لی ہوئی خطیر رقم پوری دریا دلی کے ساتھ اپنی شاہانہ بودوباش کے لیے استعمال کی تھی اور جب اسے اپنا برا وقت قریب نظر آیا تو وہ کسی پھندے میں پھنسنے سے پہلے سب کچھ جوں کا توں چھوڑ کر ملک سے فرار ہو گیا۔ یہ دوسری بات تھی کہ اس کے چھوڑے ہوئے یہ اثاثے اس کی لوٹی ہوئی دولت کا عشرِ عشیر بھی نہیں تھے۔

اپنے اصل مکینوں سے محروم اس تاریک مکان میں گھومتے ہوئے ذرا سی دیر کے لیے میری ذہنی رو بھٹک گئی۔ میرے وطن کا ایک طرف اول خان جیسے جاں فروشوں کی قلیل سی تعداد تھی جو اپنی جانیں ہتھیلی پر لیے ہر لحظہ اس ملک کے مفاد اور عزت و آبرو کے لیے بے خوفی سے لڑ رہے تھے اور اپنے مقدس لہو سے اس پاک مٹی کی آبیاری کر رہے تھے اور دوسری طرف چور، ڈاکو اور لٹیرے تھے جو طرح طرح کے روپ دھار کے دونوں ہاتھوں سے ملکی وسائل کو لوٹ رہے تھے مگر ان پر کوئی قدغن نہیں تھی۔

گھروں میں ڈاکے ڈالنے اور رہزنی کرنے والوں کو تو پھر بھی پولیس کی دخل اندازی کا خوف لاحق رہتا تھا جو گرفتاری یا بھرپور داد رسی کے لیے شہر شہر اور نگر نگر ان کی بُو سونگھتی پھرتی تھی لیکن قومی ڈاکوؤں کا معزز طبقہ بالکل بے خوف تھا۔ وہ لاکھوں کی نہیں کروڑوں کی ڈکیتیاں کرتے تھے اور پھر بھی ان پر انگلی اٹھانا ممکن نہیں تھا۔ وہ راشی، خائن اور بددیانت افسروں، صنعت کاروں اور سیاست دانوں کا ٹولہ تھا جو ہر لمحے قوم کی شہ رگ سے خون چوس رہا تھا اور سردار وجاہت اللہ اسی ٹولے کا ایک رکن تھا۔

ان ہی خیالات کی رو میں میرا پیر ایک وزنی میز کے پائے سے ٹکرایا اور میرے خیالات کی رو فوراً بدل گئی۔

وہ وسیع تر ملکی اور قومی معاملات پر دماغ سوزی کرنے کا وقت نہیں تھا۔ اس وقت ہم ایک شاطر دشمن کے خلاف میدانِ جنگ میں اترے ہوئے تھے۔ اس کے مقابلے میں ہماری ذرا سی غفلت ہمیں تباہ کر سکتی تھی اور پھر اس ایلیڈا کے حواریوں سے ہماری کوئی ذاتی دشمنی نہیں تھی۔ ہم وہ لڑائی بھی اپنے وطن کے لیے

رہے تھے۔ مقابلہ کیا جاتا تو راس المیڈا ہر اعتبار سے سردار وجاہت اللہ سے کہیں زیادہ بڑا دشمن تھا۔

میں نے خواب گاہوں سمیت کل پانچ کمرے دیکھ ڈالے۔ میں نے یہ بات خاص طور پر نوٹ کی کہ دو خواب گاہوں میں منقش اور قیمتی ٹیلی فون موجود تھے مگر ان کے تار اس طرح کٹے ہوئے تھے کہ باہر تک آنے والی لائن کا کوئی سراغ باقی نہیں چھوڑا گیا تھا۔

میں نے چھٹے دروازے میں قدم رکھا تو میری توجہ خود بخود اس سرخ نقطے پر مرکوز ہوگئی جو کمرے کے ایک گوشے میں فرش سے ذرے بلندی پر روشن تھا۔ وہ سرخ روشنی اتنی مدھم تھی کہ ٹارچ روشن ہوتے ہی معدوم سی محسوس ہونے لگی۔ میں نے آزمانے کے لیے ٹارچ بجھائی تو سرخ نقطہ اپنی جگہ پر روشن تھا۔ روشنی میں دیکھ چکا تھا کہ روشنی کا مخرج کسی قسم کا فون ہی تھا۔

دوبارہ ٹارچ روشن کر کے تیزی سے اسی طرف بڑھتا چلا گیا۔ وہ کورڈلیس ٹیلی فون سیٹ کا بیس اسٹیشن تھا جو بجلی اور فون کی لائن سے منسلک ہونے کے سبب پوری طرح فعال تھا لیکن اس پر بنے ہوئے مخصوص کھانچے میں اس سیٹ کا ہینڈ سیٹ موجود نہیں تھا۔ میرے ذہن میں روشنی کا ایک جھماکا ہوا اور پوری صورت حال میری سمجھ میں آگئی۔

میں نے اس سیٹ کا کھلا ہوا اسپیل بند کیا اور بٹنوں کو ذرا بھی چھیڑے بغیر پوری احتیاط سے جائزہ لیا تو اس کے پیندے پر ابھری ہوئی تحریر سے انکشاف ہوا کہ وہ کالا ٹیلی فون سیٹ پانچ سو میٹر کی رینج کا تھا۔ اس کا مطلب یہ تھا کہ بیس اسٹیشن سے تار کے کسی کنکشن کے بغیر ہینڈ سیٹ کے ذریعے اس مقام سے پانچ سو میٹر کے فاصلے تک وہ فون پوری طرح استعمال کیا جا سکتا تھا۔

میں نے ایک گہرا سانس لے کے وہ ایریئس واپس رکھ دیا۔ وہ کوئی عجوبہ نہیں تھا۔ اس زمانے میں ایسے لاسلکی سیٹ بازاروں میں بھرے ہوئے تھے لیکن اس کا مجرمانہ استعمال میرے لیے انوکھا تھا۔

ایریئس پر ایک بٹن موجود تھا جسے دبا کر ہینڈ سیٹ والے کو متوجہ کر کے اس سے انٹرکام جیسی سہولت سے بات کی جا سکتی تھی لیکن میں نے اسے ہاتھ نہیں لگایا۔ جان کو شبہ بھی ہو جاتا کہ کوئی اس بیس اسٹیشن تک پہنچ چکا ہے تو کھیل بگڑ سکتا تھا۔

جان واقعی بہت چالاک مجرم تھا۔ اس نے ایک معمولی سا نسخہ استعمال کر کے ہم لوگوں کو شدید الجھن اور بے چینی میں مبتلا کر دیا تھا۔ بات صرف اتنی سی تھی کہ سردار وجاہت اللہ کے ویران مکان سے پانچ سو میٹر نصف قطر کے دائرے میں کوئی ایسا گھر رہائش پذیر تھا جو جان اور راس المیڈا کا معتمد خاص یا مددگار تھا۔ اسے معلوم تھا کہ سردار وجاہت اللہ قرقی اور گرفتاری کے خوف سے گھر چھوڑ کر بیرون ملک فرار ہو چکا تھا۔ اس نے مجرمانہ رازداری کے ساتھ خالی گھر میں گھس کر فون کی تاضل لائنیں منقطع کیں اور ایک مقام پر کورڈلیس فون کا سیٹ جوڑنے کے بعد

ہینڈ سیٹ اپنے ساتھ لے گیا۔ اس طرح اسے اپنے گھر میں رہتے ہوئے سردار وجاہت اللہ کے فون پر مکمل تصرف حاصل ہو گیا۔

ہینڈ سیٹ کی بیٹری چارج کرنے کے لیے الگ سے قابل بندوبست کرنا دشوار کام نہیں تھا۔ وہ گھر بیٹھے اس فون سے کہیں بھی بات کر سکتا تھا اور ہمارے ساتھ یہی ہو رہا تھا۔ جان کو پورا یقین تھا کہ فون نمبر کے سہارے اس کا سراغ نہیں لگایا جا سکتا۔ اسی لیے وہ بے خوفی سے مجھے فون کرتا رہا تھا۔ فون نمبر ٹریس ہونے کے بعد سردار وجاہت اللہ کا مکان ایک سنگین رکاوٹ بن کر سامنے آگیا تھا۔

جان کی اصل کمین گاہ کا کھوج لگانے کے لیے اس لاسلکی ایریئس کی رینج میں واقع ہر مکان کا جائزہ لینا ناگزیر ہو گیا تھا۔ مکانوں کے وسیع رقبے کے باوجود وہ تعداد کئی سو مکانوں پر مشتمل ہو سکتی تھی۔

واقعات کی کڑیوں کو یکجا کرنے کی کوششوں میں میں نے یہ نتیجہ اخذ کیا کہ پرنس ساگا کو چھپ تک پہنچانے کے بعد سنی روپوش ہوا تو راس المیڈا پورے اطمینان سے کشمیر روڈ والے مکان میں فروکش تھا۔ ساگا کو اسی مکان کا نمبر معلوم تھا جو اس نے ویرا کو بتایا تھا۔ اس وقت تک ہم نے راس المیڈا کے ٹھکانے پر چھاپہ نہیں مارا تھا۔ سنی نے وہاں فون کیا تو راس اور جان نے ایک بچے ہوئے مہرے کو اپنے پاس بلانے کا خطرہ مول لینے کے بجائے اسے مفرور سردار کے خالی مکان میں چھپ کر انتظار کرنے کی ہدایت کی۔ بعد میں حالات نے اتنی تیزی سے پلٹا کھایا کہ راس المیڈا ہمارا قیدی بن گیا اور جان ویرا کو اغوا کر کے اپنے اسی ہمدرد کے ٹھکانے پر پناہ لینے پر مجبور ہو گیا جو پہلے سے سردار کے فون پر قابض اور متصرف تھا۔ مجھے یقین تھا کہ جان سنی کو بھولا نہیں ہوگا۔ ویرا اور راس المیڈا کے تبادلے کے تھیے کو کسی نتیجے تک پہنچانے کے بعد وہ ضرور سنی تک پہنچنے کی کوشش کرتا اور ہمارے چنگل میں آجاتا۔

جان نے ویرا اور راس المیڈا کے تبادلے کے لیے مجھے رات دس بجے تک کی مہلت دی تھی۔ میں نے اضطراری طور پر اپنی رسٹ واچ کا جائزہ لیا تو سوئیاں سوا آٹھ بجا رہی تھیں۔ اگر میں مقررہ وقت پر فلیٹ میں رہ کر جان کا فون وصول نہ کرتا تو وہ مایوسی کی حالت میں ویرا کو کوئی ناقابل تلافی نقصان پہنچا سکتا تھا جب کہ اسے پکڑنے کے لیے ان ہی اوقات میں میرا سنی کے قریب رہنا بھی ضروری تھا۔ وہ نئی صورت حال سامنے آنے کے بعد میں تذبذب بلکہ بے چینی میں مبتلا ہو گیا تھا۔

اس بارے میں میرے لیے سب سے زیادہ تکلیف دہ بات یہ تھی کہ اول خان کے آدمی کی اطلاع کے مطابق وہ مکان دو تین ماہ سے یوں ہی ویران اور غیر آباد پڑا ہوا تھا۔ اس کے سارے مکین ملک سے فرار ہو چکے تھے۔ ایسی صورت میں بجلی اور فون کے بلوں کی باقاعدہ ادائیگی کا کوئی امکان نہیں تھا۔ نادہندگی کے باوجود وہاں

ان دونوں سہولتوں کا برقرار رہنا ناقابل فہم تھا۔
شہر کے متمول لوگوں کی اس بستی میں بجلی اور فون کے محکموں کی فیاضی کا یہ عالم تھا اور شہر کے متوسط اور غریب علاقوں میں ان ہی محکموں کی سختی کا یہ عالم تھا کہ چند سو روپوں کے بل کی ادائیگی میں دو ماہ کی تاخیر ہوتے ہی کسی نوٹس کے بغیر اپنے صارف کی فون یا بجلی کی سہولتیں منقطع کر کے اسے اپنے دفاتر کے چکر لگانے پر مجبور کر دیتے تھے۔ شاید اس کی وجہ یہ رہی ہو کہ ایسی شہری سہولتیں فراہم کرنے والے اداروں کے ذمے دار اہل کار شہر کے امرا دوسا کے اثر رسوخ سے خوف زدہ ہو کر انہیں چھیڑنے سے گریز کرتے ہوں لیکن ان کی یہ پہلو تہی جہاں شہروں میں طبقاتی نفرت کو فروغ دینے کا باعث بن رہی تھی وہیں را، لہذا اور جان جیسے خوفناک ملک دشمنوں کو مضبوط سہارے فراہم کر رہی تھی۔

وہیں کھڑے کھڑے مجھے خیال آیا کہ جان اور ویرا سے جب بھی فون پر میری بات ہوئی، ان کی آوازیں بالکل صاف اور بہت واضح تھیں۔ میری معلومات کے مطابق گھروں میں بیشتر لاسلکی آلات اپنی صراحت میں رہ گئی انتہائی رینج پر اول تو کام ہی نہیں کرتے اور کرتے ہیں تو کارکردگی بہت ناقص ہوتی ہے۔ دوسرے از تعمیری رکاوٹوں اور بیٹری اور ان رفیہ کے شعاعی خلل کی وجہ سے ان کی عملی رینج بہت گھٹ جاتی ہے۔

اس حساب سے ہماری تلاش کا دائرہ پانچ سو میٹر کے رینج نصف قطر سے گھٹ کر دو ڈھائی سو میٹر بھی ہو سکتا تھا۔ وہ خیال آتے ہی میں تیزی سے واپس چل دیا۔ اس نظریے کی روشنی میں مشتبہ مکانوں کی تعداد سینکڑوں سے گھٹ کر بہت کم رہ جاتی تھی اور اس پر کام فوراً شروع کیا جا سکتا تھا۔

میں ارل خان کے پاس پہنچا تو وہاں کی صورت حال جوں کی توں تھی۔

"اس گھر میں پانچ سو میٹر رینج کے ایک کورڈلیس فون کا بیس اسٹیشن موجود ہے۔" میں نے سامنا ہوتے ہی انگریزی میں ارل خان کو اطلاع دی مگر اس کا چہرہ سپاٹ رہا۔

لمحہ بھر بعد اس نے قدرے حیرت سے کہا "اس میں کیا خاص بات ہے؟ آج کل تو کورڈلیس فون تقریباً ہر بڑے گھر کی ضرورت بن چکے ہیں۔ لوگ اپنی کال وصول کرنے کے لیے فون تک جانے کی زحمت سے بچنے کے لیے ان پر انحصار کرنے کے عادی ہوتے جا رہے ہیں۔"

"یہ مجھے بھی معلوم ہے۔" میں نے خشک لہجے میں کہا "ہمارے سامنے ایک بڑا سوالیہ نشان تھا کہ جان اس گھر کا فون استعمال کر رہا ہے تو خود یہاں کیوں موجود نہیں ہے۔ میرا خیال ہے کہ مجھے اس سوال کا جواب مل گیا۔"

"اوہ!" ارل خان کے دہانے سے متحیر سی آواز برآمد ہوئی۔ "پانچ سو میٹر کا کورڈلیس فون۔ اس کا مطلب ہے کہ وہ اسی علاقے کے کسی اور مکان میں وہیں بیٹھا ہے اور ہم یہاں جھک مار رہے ہیں۔"

"تمہیں معلوم ہے کہ یہاں ایک کمرے میں نئی وضع کا فون ہے۔۔۔" میں نے سنی سے مخاطب ہو کر اردو میں سوال کرنا چاہا لیکن وہ میری بات پوری ہونے سے پہلے ہی بول اٹھا۔

"یہ کورڈلیس ہمارے بہت سے کمروں پر موجود ہیں۔" وہ کہہ رہا تھا "نئے میں رحمت خاش ہیں جب اٹھنے کے قابل نہیں رہتے اپنی جگہ پر بیٹھے بیٹھے اپنی گھر والیوں کو فون پر کوئی کہانی سنانے کے لیے بھی مانگتے ہیں۔۔۔۔ پتا نہیں تم لوگ اس عام سی چیز کو اتنی اہمیت کیوں دے رہے ہو؟ فون پر گورے کے چوکیدار نے بھی خاص طور پر ہم سے کہا تھا کہ ہم اس نازک فون کو ہاتھ بھی نہ لگائیں۔ کیا خاص بات ہے اس اللہ مارے کورڈلیس میں؟"

مجھے اس کے سوال کا جواب دینے کی ضرورت نہیں تھی میرے لیے اتنا ہی کافی تھا کہ اس کے بیان نے میرے خدشات کی پوری پوری تصدیق کر دی تھی اور ہمیں کام جاری رکھنے کے لیے ایک نئی سمت مل گئی تھی۔

"اب تم اس کے ساتھ جو سلوک چاہو کر سکتے ہو۔" میں نے ارل خان سے کہا۔

"ساکا کی پہرے داری کرنے والوں پر بجلی گری تم نے چلائی تھی اور تم ہی بھیجنا چاہتے تھے۔" ارل خان نے اسے قہر بار نظروں سے گھورتے ہوئے ناقابل طلب سفاکانہ لہجے میں کہا۔

"یہ جھوٹ۔۔۔ ٹھیک ہے کہ ان دونوں کو ہم ہی وہاں لے کر گئے تھے لیکن ہمیں یہ یاد نہیں کہ بجلی گولی کس نے چلائی تھی اس وقت ہم تینوں گھبرائے ہوئے تھے مرنے والے کا بدلہ تم ہم سے نہیں لے سکتے۔"

ایس ٹی ایف کے قریبیوں کی اہمیت سے میں اچھی طرح واقف تھا۔ ان میں سے ہر ایک برسوں تجربے کی بھٹی سے گزر کے بعد کندن بنا تھا۔ ان میں سے ہر ایک کی جان بہت قیمتی تھی لیکن سنی جیسے زنانہ صفت شخص کی چلائی ہوئی ایک ہی گولی ان کی جان لے کو تباہ کر سکتی تھی۔ سرور کے ساتھ یہی ہوا تھا۔ مجھے اندازہ تھا کہ سرور کی ناگہانی موت کا صدمہ ارل خان کے ذہن پر کتنا گہرا تھا۔ وہ اپنے آدمیوں کو کسی شفیق اور مہربان باپ کی طرح اپنے سائے میں رکھتا تھا، ان کی ہر تکلیف کو اپنی تکلیف سمجھتا تھا۔ اسی وجہ سے وہ لوگ اس کے ایک اشارے پر اپنی جان دینے کے لیے تیار رہتے تھے۔ ارل خان اپنے ایسے کسی جانثار کے قاتل کو کیسے معاف کر سکتا تھا۔

وہ خاموش کھڑا سرد اور بے رحم نگاہوں سے سنی کو گھورتا رہا۔ وجہ کو جیسے ہی ہوئی ان تیز نگاہوں نے سنی کو سراسیمہ کر دیا۔ اس نے سہما کر ارل خان سے نظریں چرائیں اور بوکھلائے ہوئے لہجے میں مجھ سے بولا "تمہارا یہ ساتھی ہمیں ایسی نگاہوں سے کیوں

رہا ہے؟ یہ کچھ دیوانہ سا معلوم ہوتا ہے۔"

"یہ بہت فرزانہ ہے۔" میں نے نورعیرے سے کہا "انصار کے مقتول کے خون کی چھینٹوں نے اسے دیوانہ بنا دیا ہے۔ اب تم فرار کرنے کا موقع کھو چکے ہو۔ تمہیں انتقامی وار کو روکنا ہوگا۔۔۔۔"

"مجھ سے بات کرو۔" ارل خان نے اپنا پسٹل جیب میں رکھ کر سنی کی طرف بڑھتے ہوئے کہا "اس معاملے میں ڈپٹی فریق نہیں ہے۔ تم نے میرا آقا ماراہے اب میں تمہارا نرخرا چیروں گا۔"

سنی دہشت زدہ ہو کر الٹے قدموں پیچھے سرکنے لگا۔ پسپائی اختیار کرنے کے ساتھ ساتھ وہ ہکلاتے ہوئے کہہ رہا تھا۔ "تت۔۔۔۔ تم۔۔۔۔ ہمیں نن۔۔۔۔ نہیں مار سکتے۔" یہ جج۔۔۔۔ جرم ہوگا۔۔۔۔ تت تمہیں پھانسی ہو جائے گی۔"

"پھانسی کی ایسی کی تیسی۔" ارل خان نے جھپٹ کر یہ فقرہ ادا کرتے ہوئے تیزی سے پیش رفت کی اور پوری قوت سے سنی کے پیٹ میں مکا رسید کر دیا۔ سنی کے حلق سے اوغ کی بلند آواز نکلی اور وہ اذیت سے دہرا ہو گیا۔ ارل خان نے اس کی جھکی ہوئی کمر پر دونوں ہاتھ ملا کر اگلی ضرب لگائی اور وہ دھڑ کرتا ہوا قالین کے بل نیچے ڈھیر ہو گیا۔

اس کے گرتے ہی قالین میں سے باریک ریت کا غبار فضا میں بلند ہوا۔ اس ریت نے سنی کے نتھنوں کے ذریعے سانس کی نالی میں داخل ہو کر ایسی سوزش پیدا کی کہ اس پر بے تحاشا چھینکوں کا دورہ پڑ گیا۔ وہ بڑی کرب ناک صورت حال تھی۔ سنی یک بہ یک دہرے عذاب میں مبتلا ہو گیا تھا۔ اسے ختم جان کرنے کے بجائے ارل خان کی لگائی ہوئی مسلسل ضربات نے کیا کم نہیں کیا تھا کہ اس پر چھینکوں کا قہر مسلط ہو گیا تھا۔ ہر چھینک اور بدن کے جھٹکے سے قالین کے ریشوں میں سے گرد کا ایک نیا مرغولہ اس کے نتھنوں میں داخل ہو کر چھینکوں کو تحریک دے رہا تھا۔

اسے چھینکوں کے خود رو عذاب میں مبتلا دیکھ کر ارل خان کا اشتعال قدرے کم ہو گیا اور وہ سنی کے سر پر مسلط رہ کر اس کے اٹھنے کا انتظار کرنے لگا۔ میری نظروں میں سنی کی کوئی افادیت نہیں رہی تھی اس لیے میں نے ارل خان کی کارروائی پر غیر جانب دار رہنے کا فیصلہ کر لیا۔

اس وقت میرا ذہن بہت تیزی کے ساتھ نئی صورت حال کا تجزیہ کرنے میں مصروف تھا۔ مجھے اس امر میں کوئی شبہ نہیں تھا کہ جان نے زیرا اور ہاس ایلیزا کا قضیہ طے ہونے تک کے لیے سنی کو اس سنسان اور تاریک مکان میں محصور ہونے کا حکم دیا تھا۔ دس بجے وہ ٹیکسی پر فون کرتا تو غزالہ یا سلطان شاہ کی زبانی اسے معلوم ہوتا کہ میں گھر پر موجود نہیں تھا۔ وہ میری غیر حاضری کو سودے بازی میں میری عدم دلچسپی پر محمول کرتے ہوئے جھلا جاتا اور زیرا کو کوئی نقصان پہنچانے کے بعد سنی سے ملاقات کے لیے نکل کھڑا ہوتا۔ اس وقت ارل خان کے بدترین دشمن ہمارے ہی پاس تھے۔

سردار وجاہت اللہ کے گھر کا فون ہمارے لیے قطعی ممنوعہ بنا ہوا تھا۔ میرے سامنے فوری طور پر ایسی کوئی متبادل راہ نہیں تھی کہ میں گھر پر غزالہ یا سلطان شاہ سے رابطہ کر کے انہیں یہ پیغام دے سکتا کہ جان کا فون آنے کی صورت میں وہ اسے مایوس نہ ہونے دیں بلکہ میری کسی ناگزیر مصروفیت کا عذر کر کے اس سے اگلی صبح تک کی مزید مہلت طلب کریں۔ مجھے یقین تھا کہ ایسا کیا جاتا تو جان اپنے بدترین تحمل کے مظاہرے کے باوجود مزید مہلت دینے پر مجبور ہو جاتا اور وہ اسی اضافی مدت میں سنی سے ملاقات کے لیے ہمارے بچھائے ہوئے جال میں آ گرتا۔

اس وقت پہلی اہم ترین ضرورت گھر سے رابطے کی تھی اور دوسرا نکتہ یہ تھا کہ ہمارا اس عمارت میں موجود رہنا بے سود تھا۔ یہ بات شک و شبے سے بالاتر تھی کہ جان کہیں اور روپوش تھا۔ ہمیں اس مکان کے احاطے میں پھیل کر اس کی آمد کا انتظار کرنے کی ضرورت تھی۔

میرے ذہن میں یہ خیال بھی آیا کہ جان نے پچھلی رات سے سنی کو اس مکان میں پہنچنے کی ہدایت کی ہوئی تھی تو پھر کم و بیش چوبیس گھنٹے گزر جانے کے باوجود اس نے سنی تک پہنچنے کی کوئی کوشش کیوں نہیں کی؟

تھوڑی سی ذہنی ورزش کے بعد اس سوال کا امکانی جواب بھی واضح ہو گیا۔ پچھلی رات سنی سے بات ہونے کے بعد ہی ہم لوگوں نے ہاس ایلیزا کے پڑوس والے خالی گھر میں ڈیرے جمائے تھے اور بعد میں سامنے آنے والے شواہد سے یہ ثابت ہو گیا تھا کہ رات کے بارہ بجے سے پہلے ہی جان اور ہاس ایلیزا کو اپنے پڑوس میں کسی گڑبڑ کا شبہ ہو گیا تھا۔ وہ دونوں ہماری نظروں سے اوجھل ہو کر مشتبہ مکان کی کڑی نگرانی کرتے رہے اور جان ہی دراصل سگریٹ کی اضطراری طلب سے مجبور ہو کر بے دھیانی میں لمحہ بھر کے لیے لائٹر جلا بیٹھا! ان دونوں کے شبہات کی تصدیق ہو گئی اور پھر کھیل شروع ہو گیا۔

اس طرح ان دونوں کی وہ رات بیداری اور سخت اعصابی تناؤ کے عالم میں گزری تھی۔ ہو سکتا ہے کہ جان کو دراصل اپنے ٹھکانے پر پہنچتے پہنچتے صبح ہو گئی ہو۔ نئی کمین گاہ پر پہنچنے کے بعد اسے شدت سے ہاس ایلیزا کا انتظار رہا ہوگا۔ وہ جانتا تھا کہ ہاس ایلیزا دشمنوں کے نرغے سے بچ نکلنے میں کامیاب ہو گیا تو سیدھا وہیں پہنچے گا جہاں جان 'زیرا' کے ساتھ موجود تھا۔

جان دیر تک تکلیف دہ انتظار کے مراحل سے گزرتا رہا۔ جب اسے ہاس ایلیزا کی واپسی کی امید نہ رہی تو اس نے زیرا پر ہاتھ ڈالنے کا فیصلہ کیا اور قیدیوں کے دو طرفہ تبادلے کے لیے ہم سے رابطہ کرنے میں کامیاب ہو گیا۔ صبح دس بج کر چند منٹ تک وہ وقفے وقفے سے فون پر مجھ سے رابطہ کرنے میں الجھا رہا۔ اس کے بعد یہ ممکن نہیں رہا تھا کہ وہ دن کے اجالے میں سردار

رجاہت اللہ کے ویران مکان میں گھسنے کا خطرہ مول لیتا۔ دوسری طرف رات بھر کی تھکان اور بے آرامی کے بعد شاید اسے آرام کی بھی ضرورت رہی ہو اور اس نے سنی سے ملاقات کا معاملہ رات کے دس بجے تک مؤخر کر دیا ہوگا کہ رات کے اندھیرے اور سناٹے میں بے خوفی سے وہاں آسکے۔

ادھر میں اپنے خیالات میں الجھا ہوا تھا، ادھر جھٹکے جھیلتے سنی کا حال ابتر ہو چکا تھا۔ اس کی ناک اور آنکھوں سے پانی بہہ رہا تھا، آنکھیں سرخ ہو چکی تھیں اور وہ بری طرح بدحال نظر آ رہا تھا۔

نگاہیں چار ہونے پر میں نے اشارے سے اول خان کو مشورہ دیا کہ وہ گولی مار کے سنی کا قصہ ختم کردے۔ جواب میں اس کے ہونٹوں پر سفاکانہ مسکراہٹ عود کر آئی اور اس نے کہا "اس بزدل اور غلیظ نسل پر گولی ضائع نہیں کی جاسکتی۔ یہ مردود کا آدمی ہے۔ میں اسے اپنے ہاتھوں سے سزا دوں گا۔"

"مخصوص بھونسی کمزور آواز میں اچانک بول پڑا "آنے والے کے لیے ساکا نے ہمیں ایک اہم پیغام بھی دیا تھا۔ تم ہماری جان بخشی کا وعدہ کرو تو ہم وہ پیغام تمہیں بتا دیں گے۔"

اول خان کی استفسار طلب نگاہیں میرے چہرے پر مرکوز ہو گئیں۔ سنی کے چھوڑے ہوئے اس نئے شوشے پر وہ الجھن میں پڑ گیا تھا۔ بادی النظر میں حقیر اور ناکارہ نظر آنے والا سنی بتدریج اپنی اہمیت ثابت کرتا جا رہا تھا۔

اول خان کے لیے سنی کو زندہ چھوڑنا ممکن نہیں تھا۔ وہ فورس کے کارکنوں پر اٹھنے والے ہر ہاتھ کو توڑ دینے کا قائل تھا۔ میں نے اس کے تذبذب کا اندازہ لگا کر سنی سے کہا "یہ یاد رکھو کہ کوئی جھوٹ بول کر تم اپنی جان نہیں بچا سکو گے۔"

"قسم پاک پروردگار کی، یہ جھوٹ نہیں ہے۔" وہ بے ساختہ بول اٹھا "ہم جھوٹ بولیں تو ہم پر ہمارے مولا کی مار پڑے۔ یہ بالکل سچ ہے کہ پرنس ساکا نے نخرو اور رمیش کے بھاگنے کے بعد ہمیں فون والے کے لیے ایک پیغام دیا تھا۔ زبان کی مشکل نہ ہوتی تو ہم نے فون پر ہی اسے وہ بات بتا دی ہوتی۔" دبی دبی بلکہ رم توڑتی ہوئی ہچکیوں کے درمیان اس نے رک رک کر اپنی بات مکمل کی۔

"سچ اور جھوٹ کا فیصلہ تمہاری بات سن کر ہی کیا جائے گا۔" میں نے سختی سے کہا۔

"اے بے...... ہم اتنے گاوندی نہیں ہیں کہ تم سے وعدہ لیے بغیر اتنی بڑی بات کریں۔ پہلے تم وعدہ کرو کہ ہم نے پرنس ساکا کی بات بتا دی تو تم ہمیں نہیں مارو گے۔ تم دونوں بڑے ظالم معلوم ہوتے ہو۔"

"تم ضد کرتے ہو تو میں وعدہ کرتا ہوں کہ تمہیں نہیں ماروں گا۔" میں نے واحد متکلم کا صیغہ استعمال کرتے ہوئے کہا۔

"تم قسم کھاؤ پاک پنج تن کی!" اس نے اصرار کیا اور میری کھوپڑی بھنا گئی۔

"بولتا ہے بار بار عیدوں نبوں کی کھال!" اول خان غصے سے اس کی پشت پر لات رسید کر کے غرایا "سالا بے غیرتی سے عورتوں کی کمائی پر گلچھرے اڑاتا ہے اور اب جان پر بنی ہے تو مولا اور پروردگار یاد آ رہے ہیں۔"

"قسم کے بغیر ہم تم دونوں پر اعتبار نہیں کرسکتے۔" وہ جڑا ہو کے کراہتا ہوا بولا۔

اول خان نے اسے ٹھوکروں میں اڑانے کا ارادہ کیا ہی تھا کہ میں نے اس کا بازو تھام لیا اور کہا "میں تمہاری بتائی ہوئی قسم کھاتا ہوں کہ تم سچ بولے تو تمہیں نہیں ماروں گا۔ یہ میرا وعدہ ہے۔"

"تمہاری نیت خراب ہے۔" وہ بھرائی ہوئی آواز میں بولا۔ "ہماری بتائی ہوئی قسم کیا ہوگی...... پوری قسم کھاؤ۔ اس کو توڑو گے تو کبھی بچ نہیں سکو گے۔ ہم نے بڑوں سے یہی سنا ہے۔"

میں واقعی گنگ ہو کے رہ گیا۔ وہ اس وقت کسی اڑیل ٹٹو جیسی حرکتیں کر رہا تھا۔ جو نے کہا تھا اور پوری قسم کھلوانے پر اڑا ہوا تھا۔ یہ نہیں سن رہا تھا کہ میں جو کچھ کہہ رہا تھا، اپنی طرف سے کہہ رہا تھا۔ اول خان پر اس کی پابندی کی کوئی ذمے داری عائد نہیں ہوتی تھی۔

میں نے دل پر جبر کر کے اس کا مطالبہ پورا کر دیا اور وہ لڑکھڑاتا ہوا قالین پر اٹھ کھڑا ہوا۔

چند لمحوں کے لیے اس کمرے کی فضا پر بوجھل سکوت چھا گیا۔ ہم دونوں اس کی لب کشائی کے منتظر تھے اور وہ اپنی بکھری ہوئی قوتوں کو مجتمع کرنے کی ناکام کوششوں میں مصروف تھا۔

"سارا بدن دکھ رہا ہے۔" وہ اپنی کمر پکڑ کے بولا "ہمارا تو حال ہی بگڑ کے رہ گیا ہے۔"

"زبان کھولو ورنہ حال کے ساتھ چال بھی بگاڑ دی جائے گی۔" میں نے غصے سے دھمکی دی۔

"وہ عجیب سے دو لفظ تھے۔ تمہاری سمجھ میں نہ آئیں تو ہمیں بھی مت کہنا۔" اس نے مدافعانہ لہجے میں وضاحت کرتے ہوئے کہا "پرنس ساکا نے نیلوربا ہے کہا تھا۔ مجھے بس یہ بات اس کو رہے تک پہنچانی تھی اور اس سے یہ بھی بتانا تھا کہ دشمنوں نے پرنس ساکا کو موت سے کتنا قریب پہنچا دیا ہے...... اب تو خیر بے چارے پرنس ساکا مر ہی چکے ہیں۔ ان کی زندگی میں ہم نے ان سے کوئی دھوکا نہیں کیا۔"

نیلوربا ہے۔ میرے ذہن میں ان دو الفاظ کی بازگشت گونجی۔ ابتدائی طور پر دونوں الفاظ ذہن کو نامانوس محسوس ہوئے لیکن بازگشت پر غور کرتے ہوئے پہلے لفظ کے بارے میں میرا حافظہ تازہ ہو گیا۔

نیلور کوئی اجنبی یا نامانوس لفظ نہیں تھا۔ وہ پنجاب کے ایک چھوٹے لیکن بہت اہم مقام کا نام تھا جہاں تدریس اور تحقیق کے لیے عرصہ دراز سے ایک چھوٹا سا انجینئرنگ کام کر رہا تھا۔ نیلور

کی شہرت کی وجہ صرف اور صرف ریفشینگ یا پاکستان انسٹی ٹیوٹ آف نیو کلیر سائنس اینڈ ٹیکنالوجی نامی ادارہ تھا جو ایک طویل مدت سے ملکی نوجوانوں کو جوہری توانائی کے شعبوں میں اعلیٰ صلاحیتوں سے مالا مال کر رہا تھا۔

سنی کی زبان سے نیلور کا اس انداز میں ذکر بہت خطرناک اور چونکا دینے والا تھا۔ اس سے پہلے ہم راس ابلیڈا کے آپریشن کے ناموں کو ناکام بنا چکے تھے۔ وہ منصوبہ فضا میں روبہ کار آنے سے پہلے ہی زمین پر تہس نہس کر دیا گیا تھا اور اس بات کی ساری شہادتیں مل گئی تھیں کہ راس ابلیڈا اس سازش کے ذریعے پاکستان کے پہلے جوہری بجلی گھر کو ناقابل تلافی نقصان پہنچانے کا عزم لے کر پاکستان آیا تھا اور اب سنی جیسے جاہل مطلق کی زبان سے نیلور کا نام سننے کے بعد مسئلہ پھر نازک ہوتا نظر آ رہا تھا۔

اول خان کی آنکھوں میں تیرتی ہوئی بے پایاں حیرت اور بے اعتباری سے مترشح ہو رہا تھا کہ میری طرح اس کے لیے بھی نیلور کا نام اجنبی نہیں تھا۔ اسپیشل ٹاسک فورس کی تشکیل کا بنیادی مقصد ہی غالباً پاکستان کے ایسے حساس قومی اداروں کا تحفظ کرنا تھا جو دشمنوں کی نگاہوں میں کھٹکتے ہوں۔

نیلور کے ساتھ ہاہیے کا لفظ چکرا دینے والا تھا۔ عام طور پر بھارتی سنٹر بمبئی کو انگریزی میں ہاہیے ہی کہا جاتا ہے۔ تو کیا وہ لوگ اس مرتبہ نیلور کے ساتھ ساتھ بمبئی کے قریب واقع اٹامک مرکز پر بھی کچھ کام کر رہے تھے؟ میرے لیے یہ حیران کن بات تھی کہ اس قدر اہم اور حساس معاملات پر سنی ساگا جیسے اوباش لفنگے اور سنی کے حوالے کر دیئے گئے تھے۔ ان لوگوں کو اپنے ذاتی مفادات سے آگے کسی ذمے داری سے دلچسپی نہیں تھی۔ سنی کا تو یہ عالم تھا کہ اس نے محض اپنی جان بچانے کے لیے وہ دونوں الفاظ اگل دیئے تھے۔

"اس پر شبہ کرنے کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔" اول خان نے ذومعنی لہجے میں مجھ سے کہا "اس نامرد یا عورت کو جو کچھ معلوم تھا اس نے ایمان داری سے بتا دیا ہے۔ اب تم اپنی قسم پوری کرو۔ میں اسے اس کے ماموں ساگا کے پاس روانہ کیے دیتا ہوں۔"

اول خان کے آخری الفاظ پر سنی کا رنگ فق ہو گیا مگر اس کے کسی غیر معمولی رد عمل سے پہلے ہی اول خان نے جھپٹ کر اپنے دونوں ہاتھ اس کے نرخرے پر جما دیئے اور وہ اس گرفت سے آزاد ہونے کی وحشیانہ کوششوں میں الجھتا چلا گیا۔ وہ اول خان کے مقابلے میں جوان العمر اور گراں ڈیل تھا اور اپنی جان بچانے کی جدوجہد کر رہا تھا جب کہ اول خان جذبۂ انتقام سے مغلوب ہو کر اسے جہنم واصل کرنا چاہ رہا تھا۔ دونوں میں بس ذرا سی دیر فیصلہ کن زور آزمائی ہوئی اور سنی ایک مرتبہ پھر قالین پر ڈھیر ہوتا چلا گیا۔

اس دوران میں اول خان نے ایک لمحے کے لیے بھی اس کی شہ رگ پر اپنی گرفت کمزور نہیں ہونے دی تھی۔ دوران خون میں رکاوٹ پیدا ہونے کی وجہ سے سنی کے گورے چٹے چہرے پر سیاہی سی غالب آنے لگی۔ اس کی بڑی بڑی اور دہشت زدہ آنکھیں اپنے حلقوں سے گویا باہر ابلی پڑ رہی تھیں اور گزرتے ہوئے ہر لمحے کے ساتھ اس کے ہاتھ پیر ڈھیلے پڑتے جا رہے تھے۔

ان دونوں میں وہ جاں گسل معرکہ چند منٹ تک جاری رہا۔ اول خان کسی بپھرے ہوئے درندے کی طرح سنی کے سینے پر سوار تھا۔ وہ اسپیشل ٹاسک فورس کے ایک اہل کار کا قاتل ہی نہیں ملک و قوم کے دشمنوں کا آلۂ کار بھی ثابت ہو چکا تھا اور ذرا بھی رحم کا مستحق نہیں تھا۔ گزرتا ہوا لمحہ زندگی سے اس کا رشتہ کمزور کرتا جا رہا تھا اور پھر میرے دیکھتے ہی دیکھتے اس کے سانس کی ڈور کٹ گئی اور اس کا جسم آخری جھرجھری لے کر ساکت ہو گیا۔

اول خان نے اپنے نیچے دبے ہوئے حریف کے وجود پر موت کا سایہ محسوس کرتے ہی جگہ چھوڑ دی اور سنی کے سینے سے اتر کر کھڑا ہو گیا۔ اس وقت اس کا چہرہ سرد اور سپاٹ نظر آ رہا تھا۔

موت کا ذکر کیا جائے تو وہ زندگی کی صاف سیدھی اور سب سے اٹل حقیقت نظر آتی ہے جس سے کسی ذی روح کو مفر نہیں لیکن سوچے سمجھے انداز میں کسی برے سے برے جیتے جاگتے انسان کو یوں موت کی اندھی اور بے رحم وادیوں میں معدوم ہوتے دیکھنا شاید دنیا کا بدترین کام ہے۔ سنی سے مقابلہ ہوتا گولیوں کی دھواں دھار بوچھاڑ ہوتی اور پھر چیختی ہوئی چند گولیاں اس کے وجود کو چاٹ جاتیں تو میرے دل پر اس کی موت کا ذرا بھی اثر نہ ہوتا لیکن وہ جس انداز میں مارا گیا تھا اس پر میں اپنے دل پر بوجھ محسوس کیے بغیر نہ رہ سکا۔

اول خان نے شاید میری آنکھوں میں میرے دل کی تحریر پڑھ لی اور بھرائی ہوئی سپاٹ آواز میں بولا "یہ اپنے کیفر کردار کو پہنچ گیا۔ خس کم جہاں پاک۔ اب تم اس کے بارے میں کوئی بات نہیں کرو گے۔"

"جان دس بجے کے بعد ضرور یہاں آئے گا۔" میں نے چند ثانیوں کے توقف کے بعد زبان کھولی "میری رائے ہے کہ تم بھی اپنے آدمی کے پاس چلے جاؤ۔ تم دونوں باہر سے اس کے فرار کی راہیں مسدود کرو گے۔ میں اندر چھپ کر اسے پکڑنے کی کوشش کروں گا۔ اسے کسی قیمت پر نہیں نکلنا چاہیے۔"

"ان موذیوں کو زندہ پکڑنے کے بجائے براہ راست موت کے گھاٹ اتارنا ہی سب سے بہتر رہے گا۔"

"اس وقت تمہارے سر پر خون سوار ہے اس لیے ایسی بات کہہ رہے ہو ورنہ راس ابلیڈا جیسے سب سے بڑے موذی کو تم نے اپنے اسٹیشن فورٹ پر زندہ رکھا ہوا ہے۔ جان کا زندہ پکڑا جانا ضروری ہے۔"

اول خان خاموش رہا۔ شاید اسے یاد آگیا تھا کہ دریا اس وقت تک جان کے قبضے میں تھی۔ اس کی صحیح سلامت بازیابی کے لیے جان کی زندہ گرفتاری ناگزیر تھی۔

کمرے کی روشنی گل کر کے ہم دونوں ٹارچ جلا کر باہر نکل آئے۔ اول خان نے اپنا ایرفون میرے حوالے کر دیا۔ اسی فریکوئنسی پر کام کرنے والا دوسرا ایرفون ہڈ کے پاس موجود تھا جس پر ہم باہم رابطہ رکھ سکتے تھے۔

کھڑکی پر چڑھتے چڑھتے اول خان کسی خیال کے تحت میری طرف پلٹ پڑا اور بولا "جان دس بجے گھر فون کرے گا۔ تم گھر کے بجائے یہاں موجود ہو۔ تمہاری غیر حاضری اسے مشتعل کر سکتی ہے۔"

"مجھے اس خطرے کا پورا پورا ادراک ہے۔" میں نے سنجیدگی سے کہا "میں بس توقع ہی کر سکتا ہوں کہ وہ مشتعل ہو کر دریا کو کوئی نقصان نہیں پہنچائے گا۔ اس وقت اس کے لیے دریا سونے کی چڑیا ہے۔ دریا کے لیے چند سو ملین ڈالر ادا کرنے والے اسے زخمی یا معذوری کی حالت میں وصول کرنا پسند نہیں کریں گے۔"

اول خان کے ذہن میں بات تازہ ہو گئی۔ واقعات کی رو میں وہ شاید یہ حقیقت فراموش کر بیٹھا تھا کہ دریا کے خریدار سامنے آنے کے بعد جان کو راس البیڈا کی رہائی میں بہت زیادہ دلچسپی نہیں رہی تھی۔ دریا کو اپنے قبضے میں رکھ کر وہ دہری چال چل رہا تھا جس میں اسے سراسر فائدہ ہی فائدہ ہوتا تھا۔

اول خان کھلی ہوئی کھڑکی عبور کر کے باہر پھیلی ہوئی تاریکی میں کود گیا اور میں سگریٹ سلگا کر مکان کے اسی کمرے میں لوٹ آیا جہاں کورڈلیس فون کا بیس اسٹیشن موجود تھا۔

میں اندھیرے میں کافی دیر تک اپنے خیالات میں غلطاں و پیچاں بیٹھا رہا۔ میری چھٹی حس کہہ رہی تھی کہ ہم کامیابی کی راہ پر لگ چکے تھے لیکن آزادی پیش رفت کی رفتار اتنی سست تھی کہ اعصاب پر تناؤ مسلط ہونے لگا تھا۔ اس وقت تک ہمارے سامنے صرف ایک ہی مسئلہ تھا کہ راس البیڈا کو آزاد کیے بغیر کسی طرح دریا کو جان کے چنگل سے رہائی دلا لیں لیکن ستی نے اپنی موت سے پہلے نجلو بابیبے کا انکشاف کر کے نئی الجھن کھڑی کر دی تھی۔

خالی بیٹھے بیٹھے میری ذہنی رو اس نئی گتھی میں الجھ گئی۔ یہ امکان ہے کہ بظاہر نجلو اور بابیبے یا بیجنگ دو ایسے اہم زیر زمین مقامات کے نام تھے جہاں غیر معمولی نوعیت کی ایٹمی تنصیبات موجود تھیں۔ ان میں سے پہلا مقام پاکستان میں واقع تھا تو دوسرا بھارت کی سرزمین پر موجود تھا۔ بظاہر ان دونوں میں کوئی ایسا تعلق ممکن تھا جسے راس البیڈا کی دلچسپی سے جوڑا جا سکے۔

ممکن ہے ان میں ایک ظاہری تعلق کے باوجود مجھے کچھ ایسا محسوس ہو رہا تھا جیسے وہ صرف نام نہ ہوں۔ وہ کوئی خفیہ کوڈ بھی ہو سکتا تھا جس سے صرف جان یا راس البیڈا ہی کوئی مطلب اخذ کر سکتا تھا۔

راس البیڈا اور اس کے ساتھیوں کی پاکستان سے ازلی دشمنی کی بنا پر یہ بات یقین سے کہی جا سکتی تھی کہ اس دو لفظی پیغام میں جو کچھ بھی پوشیدہ تھا، اس کا نجلو سے کوئی نہ کوئی تعلق ضرور تھا۔ جان سے نمٹنے کے بعد اس معاملے میں راس البیڈا سے سختی سے... بازپرس کی جاتی تو کوئی نہ کوئی سراغ مل سکتا تھا۔

بابیبے کے لفظ پر غور کرتے کرتے مجھے خیال آیا کہ بیجنگ کے انگریزی تلفظ کے علاوہ کوئی مشترکہ لفظ بھی ہو سکتا تھا۔ بابیب اور بے کو ملا کر روانی سے ادا کرتے ہوئے بابیبے ہی کا تلفظ ادا ہوتا تھا۔ باعب یا بوعب کا سیدھا سا مطلب بم ہوتا تھا اور بے کسی خلیج، کھاڑی یا ساحل کی آمدورفت کے لیے استعمال ہونے والے عمارتی حصے کو کہا جا سکتا تھا۔ اس مفہوم میں وہ نجلو میں کسی بم کی تنصیب کا مبہم سا اشارہ بھی ہو سکتا تھا لیکن ضروری نہیں تھا کہ ہر حالت میں ان دو الفاظ کا یہی مفہوم رہا ہو۔

ساگا اپنی بازاری محبوبہ کے ہاتھوں ایک کاری زخم کھانے کے بعد اپنے انجام کو پہنچ چکا تھا۔ مرنے سے پہلے اس نے دریا کی چکنی چپڑی باتوں میں آکر کسی دل پھینک عاشق کی طرح راس البیڈا کی کمین گاہ کا فون نمبر بھی بتا دیا تھا لیکن اس نے اپنے اصل عزائم پر پوری تفصیل سے روشنی نہیں ڈالی تھی۔ مجھے صرف اتنا معلوم ہو سکا تھا کہ راس البیڈا نے پاکستان کے راستے بڑے پیمانے پر اعلیٰ درجے کی ہیروئن اسمگل کرنے کے لیے اس سے مفاہمت کی تھی اور اسے یہ لالچ دیا تھا کہ کام چل نکلا تو اسے ٹمی کا آئی مین بنا دیا جائے گا۔ ساگا نے دریا پر فریفتگی کا اظہار کرنے کے باوجود اپنی کسی اور سازش کی نشاندہی نہیں کی تھی اور نہ ہی اس سمت میں اس سے کوئی بازپرس کی جا سکی تھی۔

راس البیڈا، جان، ساگا، ستی اور نجلو بابیبے؟ اندھیرے میں وہ سب میرے ذہن میں کلبلا رہے تھے۔

اچانک اول خان کے دیے ہوئے ایرفون پر کال کا اشارہ آنے لگا۔ میں نے جلدی سے ایرفون آن کر کے اول خان کا پیغام سنا اور اسے اپنی لائن پر موجودگی کی اطلاع دے دی۔

"میں نے ابھی اپنے آدمی کو بتایا ہے کہ ہمارا حریف کتنی چالاکی سے کورڈلیس فون استعمال کر رہا ہے اور اس مکان سے دور ہونے کے باوجود یہاں کا فون استعمال کر رہا ہے۔" اول خان نے کہا۔

"یہ غیر معمولی بات ہے کہ تم نے اپنے ماتحت کو رپورٹ دی ہے" میں نے ستائش خیز لہجے میں کہا۔

"رپورٹ نہیں، اسے مشورہ کہتے ہیں۔ اپنا کوئی بھی فیصلہ کرنے سے پہلے میں دوسروں کی رائے ضرور لیتا ہوں اور اس سے عام طور پر فائدہ ہی ہوتا ہے۔ اس وقت بھی یہی کچھ ہوا ہے" اس نے دانستہ اپنی بات ادھوری چھوڑ دی۔

"رک رک کر کیوں بتا رہے ہو۔ ایک ہی مرتبہ بات مکمل کر

ڈالو" میں نے اسے ٹوکا۔

"اسے معلوم ہے کہ ہم جان نامی کسی سفید فام کی تلاش میں ہیں۔ اس لیے سروار وجاہت اللہ کے مکان تک پہنچنے کے لیے آس پاس کی تنگ گلیوں کا چکر لگایا تھا اور یہ بات نوٹ کی تھی کہ اس مکان سے پیچھے کی طرف مل ہوئی تھا دکا دوسرا مکان کسی سفید فام فیملی کے استعمال میں ہے۔ اس نے وہاں سے شہری نمبر پلیٹ والی گاڑی میں ایک سفید فام مرد کے ساتھ ایک عورت اور دو بچوں کو نکلتے دیکھا تھا۔"

"پچھلی قطار کا دوسرا مکان" میں نے پُر خیال لہجے میں دہرایا۔ "کہیں تم یہ تو نہیں کہنا چاہ رہے کہ اس مکان کے احاطے کی دیوار کا ایک کونا سروار وجاہت اللہ کے احاطے کی دیوار کے کونے سے ملا ہوا ہے؟"

"شاید میرا یہی مطلب ہے" ہلکی سی ہنسی کے ساتھ اول خان کی آواز ابھری۔

"کراچی میں امن وامان کے بگڑے ہوئے حالات اور بہتر علاقوں میں شہری سہولتوں کی ناقص فراہمی کی وجہ سے شہر میں موجود بیشتر غیر ملکیوں کا قیام ڈیفنس ہی کے علاقے میں ہے۔ یہ ایک اتفاق بھی ہو سکتا ہے۔ ہمیں بڈی کی اس اطلاع پر زیادہ خوش نہیں ہونا چاہیے۔ ویسے تمہیں اس مکان سے ملنے والے کونے پر خاص طور سے نظر رکھنی چاہیے۔ اگر جان کو اسی خاندان نے پناہ دی ہوئی ہے تو وہ سڑک کا راستہ اختیار کرنے کے بجائے دیوار پھاند کر ساں آنے کو ترجیح دے گا۔ اگر وہ اسی مکان سے آتا ہے تو ہم اسے مار کر بھی دیوار تک پہنچ سکتے ہیں۔"

"فی الحال میں اسی منصوبے کی نگرانی کر رہا ہوں" اول خان نے اطلاع دی۔ "دس بجنے میں ابھی کافی دیر باقی ہے۔ میں نے بڈی کو دوبارہ باہر بھیجا ہے تاکہ وہ اس مکان کے بارے میں زیادہ معلومات جمع کر سکے۔"

"یوں لگتا ہے کہ اکیلے رہ گئے ہو اس لیے وقت گزاری کے لیے ایڈونچر استعمال کر رہے ہو۔"

"یہ بھی ٹھیک ہی ہے۔ تنہائی اور انتظار کے عالم میں وقت گزارنا بہت مشکل ہو جاتا ہے۔"

"تمہارا خیال ہے کہ میں سنی کی لاش سے جی بہلا رہا ہوں۔ میں بھی تو اندھیرے میں اکیلا ہوں۔"

"سب کے خواص یکساں نہیں ہوتے۔ کسی کسی کو اندھیرے اور تنہائی میں ہی سکون ملتا ہے۔"

"کسی شہتیر سے الٹی لٹکی ہوئی چمگادڑ اور الو کے سوا ایسی مخلوق کہیں نہیں پائی جاتی۔"

"اس بارے میں وہ اپنی تم کو کوئی مستند جواب دے سکتی تھی" اول خان میرے لہجے کی تلخی پر ہنس کے بولا "تم جانتے ہو کہ میں تم سے بحث مباحثے سے گریز کرتا ہوں۔"

"تمہارے بڈ کا اصل کام کیا ہے" واپس آ کر وہ بتا کر ... لایا ہے؟"

"انشاء اللہ وہ واپس آئے گا تو میں تم سے رابطہ کروں گا" یہ کہہ کر اول خان نے رابطہ منقطع کر دیا۔

میرے ذہن میں ایک مرتبہ پھر خیالات ہجوم کرنے لگے ... اس بار چند ہی سیکنڈ میں مجھے ایک نئی راہ سوجھ گئی۔ میں نے ... رسٹ واچ پر نگاہ ڈالی تو اندھیرے میں نظر آنے والی سوئیاں ... دھیرے دھیرے نو بجانے کی تیاریوں میں مصروف تھیں۔ میرے ... پاس ایک گھنٹے کا وقت تھا۔ میں نے فیصلہ کن انداز میں اپنی ... چھوڑ دی۔

جس کمرے میں کورڈلیس فون کی لائن دی گئی تھی وہ خواب ... گاہ کی طرز پر ہی بنا ہوا تھا مگر وہاں تزئین و آرائش کا وہ معیار نہ ... تھا جو سروار وجاہت اللہ کے گھر کے چپے چپے پر نظر آ رہا تھا۔ یوں ... معلوم ہوتا تھا جیسے وہ کمرا مکینوں کی ضروریات سے زیادہ بنا ہوا ... گھر میں موجود ہر فاضل چیز ایک قرینے سے اس کمرے میں ... کرا دی گئی ہو۔

اس کمرے میں ہلکی روشنی والا کوئی بلب یا ٹیبل لیمپ موجود نہیں تھا۔ میں زیادہ روشنی والے دیوار گیر بلب جلانے کا خطرہ ... لینے کے لیے تیار نہیں تھا جب کہ مجھے اپنا کام کرنے کے لیے کچھ ... دیر تک محدود روشنی کی ضرورت تھی۔ اگر مجھے خواب گاہوں ... کوئی لیمپ نہ ملتا تو وہ ضرورت ٹارچ سے بھی پوری کی جا سکتی تھی ...

میں نے سنی کی لاش والے کمرے میں جانے سے دانستہ گریز ... کرتے ہوئے ایک دوسری خواب گاہ سے ایسا ٹیبل لیمپ لے لیا ... جس کی روشنی ضرورت کے مطابق گھٹائی یا بڑھائی جا سکتی تھی ... اپنے مطلوبہ کمرے میں مناسب روشنی کا بندوبست کرنے کے بعد ... میں ایک منقش ٹیلی فون اسٹینڈ بھی وہیں لے آیا۔ وہ ... اسٹینڈ پلاسٹک اور مٹی چینی کی بے مثال صناعی کا ایک نمونہ ... بولتا شاہکار تھا جسے حلال کی روزی سے خریدنا اور استعمال کرنا ... نہیں تھا۔ ایسے نوادرات زیادہ تر ان لوگوں کی توجہ کا مرکز بنتے ہیں ... جو رشوت، اسمگلنگ، ٹیکسوں کی چوری یا پھر فراڈ کے ذریعے ... اندازہ دولت اپنی تجوریوں میں سمیٹ لیتے ہیں۔

ایسا نہیں تھا کہ میں نوادرات کے ہر شوقین کو ان ہی نظروں ... سے دیکھتا تھا۔ دنیا میں بے شمار لوگ ایسے ہیں جو اپنے گھروں اور ... دفتروں کو انفرادی شان دینے کے لیے خوشی سے اپنی خون پسینے کی ... کمائی لٹا دیتے ہیں اور اندر سے خوش رہتے ہیں۔ لیکن وہاں بات ... فون اسٹینڈ جیسی کثرت سے استعمال ہونے والی چیز کی تھی ... چینی پر طلائی اور نقرئی رنگوں سے ابھرے ہوئے نازک نقوش ... سے مرصع وزنی ریسیور کسی بھی وقت ہاتھ سے پھسل کر چکنا چور ... ہو سکتا تھا لیکن اس گھر کے مالک نے وہاں کم از کم دو خواب گاہوں ... میں ایسے ہی فون رکھے ہوئے تھے۔ سبب یہ تھا کہ ان پر خرچ ہونے ...

بالاتر ہم اس کی اپنی نہیں تھی۔ سردار وجاہت اللہ نے بینکوں سے جو رقم بٹور کر ہضم کی تھی اس سے وہ انسٹرومنٹ تو کیا انسٹرومنٹ بنانے والی فیکٹری تک خریدی جا سکتی تھی۔

اپنی تیاری کرنے کے بعد میں نے آخری بار اپنے منصوبے پر غور کیا۔ میرا ہر فیصلہ اپنی جگہ پر درست معلوم ہو رہا تھا۔ گڑبڑ کا کوئی امکان نہیں تھا۔ میں نے ہاتھ بڑھا کر وہ بجلی سوئچ بند کر دیا جو پلگ کے ذریعے کورڈلیس فون کو بجلی فراہم کر رہا تھا۔ بجلی بند ہوتے ہی انسٹرومنٹ پر چمکتا ہوا چھوٹا سا سرخ نقطہ تاریک ہو گیا۔

بجلی رو منقطع کرنے تک مجھے پورا یقین تھا کہ سوئچ بند ہوتے ہی جان کے پاس موجود کورڈلیس فون ناکارہ ہو چکا ہو گا مگر اس مرحلے میں تذبذب کا شکار ہو گیا۔ میں نے کبھی عملی طور پر اس قسم کا تجربہ نہیں کیا تھا۔ میں نے مزید کوئی چھیڑ چھاڑ کرنے کے بجائے وہاں موجود بیس اسٹیشن سے ٹیلی فون لائن کے تار الگ کر دیے اور جان کو اس فون کے استعمال کی سہولت سے محروم کر دیا۔

میرا مفروضہ یہ تھا کہ جان اپنے پاس موجود کورڈلیس فون کو بے جان پا کر اسے ٹیلی فون لائن کی معمول کی خرابی سمجھے گا اور جب تک وہ لائن بحال نہیں ہو گی تو کسی دوسرے فون کے ذریعے مجھ سے رابطہ کرنے کی کوشش کرے گا۔ ہمارے فلیٹ کے فون پر لیل خان نے ایزیروبٹن لگوایا ہوا تھا۔ جان بھی متبادل نمبر استعمال کرتا تو وہ ریکارڈ کر لیا جاتا اور اگر بعد میں کسی مرحلے پر جان کو چاہنے والوں کے خلاف کارروائی کی ضرورت محسوس ہوتی تو وہ ریکارڈ ان کے خلاف استعمال کیا جا سکتا تھا۔

جان کا فون کاٹ دینے کے بعد میں نے تیزی کے ساتھ متعلق انسٹرومنٹ کو اس لائن سے جوڑ دیا۔ اس طرح مجھے جنجھے ہی بیجنے رابطے کی وہ سہولت میسر آ گئی جس پر پہلے جان قابض تھا۔ ریسیور پر فون سن کر میں نے فوراً فلیٹ کا نمبر ملایا تو دوسری طرف سے غزالہ کی آواز سنائی دی۔ اس نے خشک اور روکھے لہجے میں ہیلو کہا تھا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ تم اس وقت بیزاری کی حالت میں بیٹھی ہوئی ہو۔" میں نے شوخی سے کہا۔

"خدا کا شکر ہے کہ گھنٹوں گزارنے کے بعد آپ کو گھر کا خیال تو آیا۔" ایک گہرے سانس کے ساتھ غزالہ کی آواز میں زندگی کی علامت عود کر آئی۔ "اس وقت کہاں سے بول رہے ہیں آپ؟"

"کنگال کروڑ پتی کے گھر میں بیٹھا انتظار کی گھڑیاں گن رہا ہوں۔"

"کنگال کروڑ پتی؟" غزالہ کی متحیرانہ آواز ابھری "یہ اصطلاح میں پہلی بار سن رہی ہوں۔ کنگال کو کروڑ پتی نہیں کہا جا سکتا اور کروڑ پتی کو کنگال سمجھنا حماقت ہو گا۔ آپ کس کا ذکر کر رہے ہیں؟"

"یہ وہی ذات شریف ہے جس کے فون پر جان ہم سے بات کر رہا ہے۔ وہ بینکوں سے بالیس کروڑ روپے کے قرضے لے کر ملک سے فرار ہو گیا ہے۔ اس کا مکان ویران پڑا ہوا ہے مگر فون پر جان قابض تھا۔۔۔"

"شاید آپ اسی فون سے بات کر رہے ہیں؟" غزالہ نے میری بات کاٹ کے اضطراری لہجے میں پوچھا۔

"ہاں... لیکن اس بارے میں فکرمندی کی بات نہیں ہے..." اس بار بھی غزالہ کی مداخلت کی وجہ سے میری بات ادھوری رہ گئی اور میں بیزار ہو کر چھت کو گھورنے لگا۔

غزالہ کہہ رہی تھی "ہو سکتا ہے کہ اس نے باہر سے تار جوڑ کر کہیں لائن لے لی ہو۔ ایسی صورت میں وہ آپ کی ہر بات سن سکتا ہے۔ آپ اس کے لیے جال بچھا رہے تھے اور اس نے آپ کے لیے مجموعہ رکھا ہوا ہے۔"

"یہاں کا چکر ہی کچھ اور تھا۔ یہ باتیں واپسی پر بتاؤں گا۔ تم بے فکر رہو۔ وہ ہماری گفتگو نہیں سن سکتا۔"

"دشمن کو کبھی حقیر نہیں سمجھنا چاہیے اور پھر وہ تو راس البیدا جیسے مکار درندے کا ساتھی ہے۔"

"یہ سب باتیں مجھے معلوم ہیں۔ اس وقت میں نے سبق لینے کے لیے تم کو فون نہیں کیا ہے۔ طے شدہ پروگرام کے مطابق جان دس بجے تمہیں فون کرے گا۔ تمہیں ہوشیاری سے اسے سنبھالنا ہو گا۔"

"پون گھنٹے سے کچھ زیادہ وقت باقی ہے۔ آپ جو بتانا چاہیں گے ویسا ہی ہو گا" اس نے برا مانے بغیر شائستگی سے کہا "مجھے سمجھا دیں کہ اس سے کیا بات کرنی ہے۔"

"دس بجے اسے یہ بتانا تھا کہ میں دیا اور راس البیدا کے نمائندے کے لیے تیار ہوں یا نہیں۔ تم وضاحت سے اسے بتا دینا کہ میں کسی کی ناگہانی وفات کی وجہ سے اچانک مصروف ہو گیا ہوں۔ وہ کل صبح مجھ سے بات کر لے۔"

"میں اپنی پوری کوشش کروں گی۔ اگر وہ فیصلہ جاننے پر اڑا رہے تو میں کیا کروں؟"

"تم کچھ بھی نہیں کر سکتیں۔ اپنی طرف سے نرمی برقرار رکھنا۔ وہ بگڑنے نہ پائے۔"

"آپ فکر نہ کریں۔ ہو سکا تو میں اس سے آپ کی غیر حاضری کا کوئی اور بہانہ کروں گی۔ کسی کی موت کا عذر پیش کرنے میں ذرا بدشگونی محسوس ہوتی ہے۔ یہ بات آپ میری مرضی پر چھوڑ دیں۔"

"تم نے ثابت کر دیا کہ اول اور آخر تم ایک عورت ہی ہو۔ مشرقی لڑکی کتنی ہی پڑھ لکھ کر روشن خیال ہو جائے شگون اور بدشگونی جیسے اوہام سے کبھی بھی چھٹکارا حاصل نہیں کر سکتی۔"

"جب جھوٹ ہی بولنا ٹھہرا تو کیوں نہ کوئی ڈھنگ کا جھوٹ بولا جائے۔"

"یہ جھوٹ نہیں، حقیقت ہے۔ تمہیں معلوم ہے کہ اول خان کا سسر نامی ایک آدمی قتل کیا جا چکا ہے اور تھوڑی دیر پہلے اول خان نے اسی مکان میں سنی کو اپنے ہاتھوں سے قتل کیا ہے۔"

"ارے، سنی یہاں کہاں سے آگیا؟" ریسیور پر غزالہ کی حیرت زدہ آواز گونجی۔

"یوں سمجھ لو کہ اجل کے بے رحم ہاتھوں نے پچھلی رات ہی اسے دھکیل کر اس کے مقتل میں پہنچا دیا تھا اور وہ یہاں چھپ کر چھپا ہوا اپنے برے وقت کا انتظار کر رہا تھا۔ اب تمہیں بدشگونی کا احساس نہیں ہونا چاہیے۔"

"یہ سلطان شاہ بھی آپ سے کچھ بات کرنی چاہ رہا ہے" غزالہ نے کہا اور میرا انکار سنے بغیر اپنا ریسیور سلطان شاہ کے حوالے کر دیا جو شاید اس کے قریب ہی موجود تھا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ تم کسی لمبے چکر میں پھنس گئے ہو۔ ضرورت ہو تو میں بھی آجاؤں۔"

میں نے خاموش رہ کر سلطان شاہ کی پوری بات سنی پھر کہا "تم گھر پر ہی رہو۔ میں زیادہ دیر تک بات نہیں کر سکتا۔ غزالہ تمہیں پریشان کرے گی۔ میری واپسی میں تاخیر ہو سکتی ہے۔ آکر ہی تفصیل بتا دوں گا۔"

میں نے اپنی بات مکمل کرتے ہی کریڈل دبا کر فون بند کر دیا اور ایک آرام کرسی پر نیم دراز ہو گیا۔

بے کاری اور انتظار کے لمحات گزارنے کے لیے وہاں صرف سگریٹ ہی میسر تھی۔ میں نے تین سگریٹ سلگا کر دو گہرے کش لیے تو مجھے ہلکی سی بھوک کا احساس ہوا اور میں نے آرام کرسی چھوڑ دی۔

گھر کی حالت بتا رہی تھی کہ وہاں رہنے والے عجلت اور گھبراہٹ کے عالم میں ہر چیز کو اس کی اصل حالت میں چھوڑ کر بھاگے تھے۔ مجھے یقین تھا کہ وہاں نظر آنے والی اس افراتفری کے اثرات باورچی خانے میں بھی موجود ہوں گے۔ وہاں خشک اور خراب نہ ہونے والی ایسی چیزیں مل سکتی تھیں جن سے آنتوں کی شکم سیری کی جا سکے۔

باورچی خانے تک پہنچنے میں مجھے کوئی دشواری نہیں ہوئی۔ وہاں سب سے پہلے میری نظر ریفریجریٹر اور ڈیپ فریزر پر پڑی۔ غذائی ساز و سامان کو لمبی مدت تک محفوظ رکھنے والی وہ دونوں مشینیں چل رہی تھیں۔ میں نے بڑے فریج کا دروازہ کھولا تو میری طبیعت خوش ہو گئی کیونکہ وہ دروازہ کھلتے ہی ویران باورچی خانے کی سیلن زدہ فضا میں اچانک کئی اشتہا انگیز خوشبوئیں تیر گئی تھیں۔ مکھن، پنیر، جام، جیلی اور جوسز کے پیکٹوں کے ساتھ مخصوص خانوں میں گھر کی بنی ہوئی کئی اشیا بھی موجود تھیں جن میں شامی کبابوں کی ٹرے سب سے ممتاز تھی۔ بغیر تلے ہوئے وہ شامی کباب اسی طرح بھی کھائے جا سکتے تھے۔ شاید سنی نے بھی پچھلے چوبیس گھنٹوں میں

انتہائے خورد و نوش کے اسی ذخیرے سے استفادہ کیا تھا۔

میرے لیے ریفریجریٹر اتنا زرخیز ثابت ہوا تھا کہ مجھے کسی طرف دیکھنے کی ضرورت ہی نہیں پڑی تھی۔ میں پورے ا... سے اپنی شکم پری میں مصروف تھا کہ اچانک ایک مرتبہ پھر ... اٹھا۔

"اللہ ورایو لوٹ آیا ہے" اول خان کہہ رہا تھا "اور ... خبریں لایا ہے۔"

"بتاؤ بتاؤ۔ میں سن رہا ہوں" میں نے اپنے منہ میں ... لقمہ نگلنے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔

"تم کیا کھا رہے ہو؟" میری آواز نے اول خان کو چو... تھا۔

"باورچی خانے پر چھاپا مار کر گزارہ کرنے کی کوشش ... ہوں۔ چاہو تو کھڑکی سے کچھ چیزیں تمہیں بھی پہنچا سکتا ہوں۔ ..."

"حاجت نہیں ہے لیکن رکھو دے ... وقت آسانی ... جائے گا۔ پچھلے مکان میں رہنے والا جوڑا امریکن ہے۔ ... مقامی قونصل خانے میں ملازم ہیں۔ وہ جس ٹھاٹ سے رہ... اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ اچھے عہدوں پر فائز ہیں لیکن ... سے بچنے کے لیے سفارتی نمبر پلیٹ والی گاڑی استعمال نہیں کر... ان کے دونوں بچے کراچی کے امریکن اسکول میں زیر تعلیم ... میرا اندازہ ہے کہ اللہ ورایو نے کام کے لوگوں کو تاکا ہے۔ ... جان کا ٹھکانا معلوم ہوتا ہے۔"

"ہمارے کام بہت سست رفتاری سے سمٹ رہے ہیں ... معلوم ہوتا ہے کہ دراصل لمبا کا قصہ مزید طول پکڑے گا ... آج رات فرار ہو جانا چاہیے۔ اگر تمہارا اندازہ درست ... جان کو آسانی سے ہماری گرفت میں آجانا چاہیے۔ وہ پچھلی ... دیوار کود کر ادھر آئے گا۔ تمہاری اطلاع کے لیے میں بھی ... میں خالی نہیں بیٹھا رہا۔ تھوڑی دیر پہلے جان کا فون کاٹ کر ... غزالہ اور سلطان شاہ کو ہوشیار کر دیا ہے۔"

وہ ایک بہت آسان اور سادہ سی کارروائی تھی جو اول ... حیران کر گئی۔ زندگی میں ہر موڑ پر انسان کے سامنے بے شمار ... باتیں آتی ہیں جن پر ذرا بھی غور کر لیا جائے تو بہت سے ... اور سودمند نتائج سامنے آسکتے ہیں لیکن ہوا یوں ہے کہ ... دوڑ میں کسی کو ان باتوں پر غور کرنے کا دھیان نہیں ... علامات سامنے آنے کے بعد تو یہ ماضی کو کھنگالتا ہے تو ... سے اسے پچھتاووں کے سوا کچھ نہیں ملتا۔ وہ معاملہ بھی ایسا ... اول خان نے جان کو فون کا مالک تصور کر کے ... دروازے بند کر لیے تھے اور میری کارروائی کے بعد ... اتنی معمولی سی اور سامنے کی بات اس کے ذہن میں ... آسکی تھی۔

ہماری باتیں ہوتی رہیں۔ اسی دوران میں مَیں نے ایک چھوٹی ٹرے میں اول خان کے لیے کھانے پینے کی کچھ چیزیں یکجا کیں اور پھر ٹارچ کی روشنی میں انھیں اسی کھڑکی کی طرف لے چلا جو فی الوقت آمد و رفت کے لیے استعمال ہو رہی تھی۔ کھڑکی تک پہنچنے سے پہلے میں نے ٹارچ بجھا دی۔ ویرا کے لائٹر سے لمحہ بھر کے لیے ہونے والی روشنی کے بدترین تجربے کے بعد میں روشنی کے استعمال میں ضرورت سے زیادہ محتاط ہو گیا تھا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ تم پوری دعوت کا سامان سمیٹ لائے" اول خان نے ٹرے رکھتے ہی کہا "بس چند چیزیں رہنے دو۔ باقی سامان ہم کہاں سنبھالتے پھریں گے۔"

"یہ سردار کا چھوڑا ہوا مالِ غنیمت ہے۔ اسے سنبھالنے کی کیا ضرورت ہے جو بچ جائے اسے برتنوں سمیت کہیں بھی چھوڑ دینا۔ کڑے مقابلے کے وقت پیٹ خالی ہو تو بار بار آنتوں کی عقل معدے میں آ جاتی ہے اور وہ پے در پے حماقتیں کرتا چلا جاتا ہے۔ جان کے آنے میں ابھی کافی وقت ہے۔ اس وقت تک برتن خالی ہو جائیں گے۔"

اول خان ٹرے لے کر ایک طرف چل دیا۔ میں چند ثانیوں تک وہیں کھڑا رہا اور پھر اس بند دروازے کی طرف چل دیا جس کے باہر بچھے ہوئے گرد و غبار پر جوتوں کے نشانات پائے گئے تھے۔

وقت دھیمے دھیمے گزرتا رہا پھر سوئیاں دس بجے کا ہندسہ بھی عبور کر گئیں۔ مجھے وقت کی رفتار مزید سست پڑتی ہوئی محسوس ہوئی اور میں نے کرسی چھوڑ کر بے چینی سے کشادہ گزرگاہ میں ٹہلنا شروع کر دیا۔

پھر اچانک ہی سناٹے میں فون کی گھنٹی کی آواز آسیبی چیخ کی طرح گونج اٹھی۔ میں یوں چونکا جیسے کسی نے بے خبری میں میرے سر پر لٹھ دے مارا ہو۔ غیر ارادی طور پر میں سرعت سے فون والے کمرے کی طرف لپکا لیکن دو قدم بڑھنے کے بعد ہی میری رفتار سست پڑ گئی۔

فون کی گھنٹی پر بے اختیار لپکتے ہوئے میرے ذہن میں یہ خیال ابھرا تھا کہ شاید... نے جان سے بات کرنے کے بعد مجھے تفصیلات سے باخبر کرنے کے لیے فون کیا ہو گا مگر فوراً ہی میں نے وہ احمقانہ خیال اپنے ذہن سے جھٹک دیا کیونکہ میں نے فرزانہ کو اس فون کا نمبر نہیں دیا تھا۔ سچ بات یہ ہے کہ اس وقت تک خود مجھے بھی وہ فون نمبر معلوم نہیں تھا۔ اول خان کی لائی ہوئی انویسٹی گیشن رپورٹ میں وہ نمبر درج رہا ہو گا مگر میں نے اول خان کی زبانی تفصیل سننے کے بعد اس رپورٹ پر نظر ڈالنے کی ضرورت بھی نہیں سمجھی تھی۔ فون نمبر سے ہر ایک کی مکمل لاعلمی میں اسے کوئی دوستانہ فون کال سمجھنا حماقت سے کم نہ ہوتا۔

رک رک کر گھنٹی بجتی رہی۔ میں معمول کے انداز میں اس طرف بڑھتا رہا۔ اس وقت میرے ذہن میں کئی امکانات ابھر رہے تھے۔ وہ جان کے لیے اس کے کسی معتمد ساتھی کا فون ہو سکتا تھا۔ ایسی صورت میں چالاکی سے گفتگو کر کے جان کے کسی نہ کسی سرپرست راز تک رسائی حاصل کی جا سکتی تھی۔ یہ بھی ہو سکتا تھا کہ وہ کال خود جان کی رہی ہو۔ اس وقت دس بج کر چند منٹ ہوئے تھے۔ ہو سکتا ہے کہ جان نے دس بجے مجھ سے رابطہ کرنے کے لیے کورڈلیس فون اٹھایا ہو اور اسے بے جان پا کر کسی شبے کا شکار ہو گیا ہو۔ ایسی صورت میں وہ فون کی خرابی کی تصدیق کے لیے ایکسچینج کے کسی اور فون سے اس نمبر پر رابطہ کر سکتا تھا۔ اگر میں غلطی سے وہ فون اٹھا لیتا تو جان چونکا ہو جاتا۔ اسے معلوم ہو جاتا کہ اس کے پیچھے کوئی اور بھی سردار وجاہت اللہ کے مکان میں داخل ہو چکا ہے۔ خطرہ بھانپ کر وہ ادھر کا رخ کرنے کا ارادہ منسوخ کر دیتا اور ہم اندھیرے میں سوچتے رہ جاتے۔

پانچ گھنٹیوں کے بعد فون کی آواز معدوم ہو گئی۔ وہ بند ہوتے ہی مجھے سکون کا احساس ہوا۔

"باہر فون کی گھنٹی کی ہلکی ہلکی آواز سنائی دے رہی ہے۔ یہ میرا وہم تو نہیں ہے؟" ایریل پر اول خان کی آواز ابھری۔ اس وقت میں نے اپنا ایریل آن ہی رکھا ہوا تھا۔

"پانچ گھنٹیوں کے بعد لائن کٹ گئی؟" میں نے اسے بتایا۔ "دیکھنا ہو گا کہ اب کیا ہوتا ہے؟"

"تمھیں بات تو کرنی چاہیے تھی۔ تم فون سے کیوں ڈر رہے ہو؟"

"اگر دوسری طرف سے جان ہی لائن چیک کرنے کے لیے فون کر رہا ہو تو کیا ہو گا؟"

"ہاں، یہ بھی ہو سکتا ہے" میرے سوال پر وہ گڑبڑا گیا "ویسے بھی یہ مکان مہینوں سے ویران پڑا ہوا ہے۔ سردار وجاہت اللہ کے سارے ہی دوستوں اور رشتے داروں کو معلوم ہو چکا ہو گا کہ اب وہ یہاں نہیں ہے۔"

"فرزانہ اور..." میں چونک کر خاموش ہو گیا۔ ایریل کے بٹن پر سے میری انگلی خود بخود ہٹ گئی کیونکہ مختصر سے وقفے کے بعد فون کی تیز گھنٹی دوبارہ بج اٹھی تھی۔ اگر وہ آواز براہ راست اول خان کے کانوں تک پہنچ رہی تھی تو خطرناک ثابت ہو سکتی تھی۔ میں نے اس کی آواز کم کر دینے کا فیصلہ کر لیا۔

دھیما کر دیا کہ صرف بزر کی ہلکی سی بھنبھناہٹ باقی رہ گئی۔ اس بار جو کوئی بھی لائن پر تھا، بہت ڈھیٹ اور مستقل مزاج تھا۔ مسلسل گھنٹیاں بجنے کے باوجود سلسلہ منقطع کرنے کے موڈ میں نہیں تھا۔

"شاید تم نے گھنٹی کی آواز گھٹا دی ہے" دوسری طرف سے اول خان نے کہا۔

"ہاں... مگر گھنٹیاں بجنے کی بھنبھناہٹ مسلسل آ رہی ہے۔ کوئی لائن سے چپک کر رہ گیا ہے۔"

"تم اسے کرو... پر کڑی نظر رکھو۔ میری چھٹی حس کسی خطرے کی بو سونگھ رہی ہے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" اول خان کی آواز پرجوش ہو گئی

دا پچھلی قطار کے مشتبہ مکان کے احاطے میں ابھی ابھی روشنیاں گل کی گئی ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ جان فون کا اسپیکر رکھ کر ادھر دوڑنے کی تیاری کر رہا ہو۔"

"تم ٹھیک سوچ رہے ہو۔" میں نے تعریفی لہجے میں کہا۔ "اس طرح وہ فون چیک کرنے کے ساتھ ساتھ کسی سے ملاقات کا فیصلہ بھی کر سکتا ہے۔" اس سے بات کرتے ہوئے میں نے کمرے میں روشن ٹیبل لیمپ بند کر دیا۔

کمرے کی تاریک اور بند فضا میں بزر کی موہوم سی آواز وقفے وقفے سے ابھر رہی تھی۔ میں وہاں سے نکل کر راہداری دروازے کی طرف چل دیا جو کسی کے زیر استعمال رہ چکا تھا۔

میں راستے میں ہی تھا کہ ایئرپیس پر اول خان کی دبی دبی سرگوشیانہ آواز ابھری۔ "اس کونے پر کسی کا سر ابھرا تھا پھر اس نے پوری طرح ابھرے بغیر جھک کر قلابازی کھائی اور دیوار پر سے ہماری طرف کود گیا۔ میں اندھیرے میں اسے دیکھنے کی پوری کوشش کر رہا ہوں۔ اللہ دیا اس وقت اگلے حصے میں ہے۔"

"باہر اس سے الجھنے کی ضرورت نہیں۔ اسے بلا روک ٹوک اندر آنے دو۔ میں دروازے کے پیچھے موجود ہوں۔ آتے ہی اس کی گردن ناپ لوں گا۔ غنیمت ہے کہ اب ہاتھ ہلانے کا موقع قریب آ رہا ہے۔"

"میں نے اسے دیکھ لیا ہے۔" تھوڑے سے وقفے کے بعد اول خان کی آواز پھر ابھری۔ "وہ پوری تیاری کے ساتھ آیا ہے۔ اس کے دائیں ہاتھ میں کوئی بڑا ہتھیار ہے اور بائیں ہاتھ سے اس نے اس کی آواز کم کر دینے کا فیصلہ کر لیا۔

"تم خاموش کیوں ہو گئے؟ معلوم ہوتا ہے کہ گھنٹی پھر بج رہی ہے۔" تھوڑے توقف کے بعد اول خان نے پوچھا۔

"ہاں... میں اس کی گھنٹی کی آواز کم کرنے جا رہا ہوں۔ ہو سکتا ہے کہ اسے بند ہی کر دوں۔"

چوتھی گھنٹی پر میں وہاں پہنچ گیا۔ میرے لیے اس فون کی کوئی افادیت نہیں تھی۔ میں نے جان کی لائن کاٹ کر اپنا مقصد حاصل کر لیا تھا۔ میں نے ناب گھما کر گھنٹی کی آواز کو کم کرتے کرتے اتنا اپنی آنکھوں پر دوربین جمائی ہوئی ہے۔ آگے بڑھنے سے پہلے وہ ہر طرف کا جائزہ لے رہا ہے۔"

"تم نیچے لیٹ کر زمین سے چپک جاؤ۔ ہو سکتا ہے کہ وہ انفراریڈ دوربین ہو۔ اسے اندھیرے میں بھی ہر چیز روز روشن کی طرح واضح نظر آ رہی ہوگی۔ اس نے تمہاری جھلک بھی دیکھ لی تو بھاگ جائے گا۔"

"فکر مت کرو۔ میں زینے کی اوٹ میں رکا ہوا ہوں۔ میں نے پہلے ہی زمین پکڑ لی تھی۔"

جان کا وہ صبر آزما جائزہ میرے لیے تکلیف دہ حد تک طویل ہو گیا۔ نہ جانے اس کے ذہن میں کیا خطرات یا تحفظات کلبلا رہے تھے کہ وہ عمارت کی طرف بڑھنے میں پس و پیش کر رہا تھا۔

آخر کار اول خان نے اس کی پیش قدمی کی خبر دی اور میں نے ہی سے خاصا لمبا چوڑا ریوالور نکالا۔ جیب میں ڈال کر بم گن سنبھال لی۔ ویرا کی زندگی بچانے کے لیے ہمیں شور شرابے سے ہر صورت میں گریز کرنا تھا۔ یہ میرا عمر بھر کا تجربہ تھا کہ کسی حریف کی زندگی کے خاتمے کے لیے بم گن سے زیادہ بے آواز اور مہلک ہتھیار کوئی اور نہیں تھا۔

اول خان نے بہت دھیمی آواز میں آخری اطلاع دی کہ جان نے دوربین مستقل طور پر اپنے گلے میں لٹکائی ہوئی تھی اور پوزیشن بدلتے ہوئے وہ ہر چند قدم کے بعد گرد و پیش کا جائزہ لے رہا تھا۔ وہ پیغام دینے کے بعد اول خان نے ایئرپیس بند کر دیا تاکہ اس پر ابھرنے والا کوئی ناگہانی ریڈیائی شور جان کو چوکنا نہ کر دے۔

آخر فیصلہ کن لمحات آ ہی گئے۔ جان بے آواز قدموں سے چلتا ہوا دروازے تک پہنچا تھا لیکن میں نے اس کے چابی گھمانے سے پہلے ہی دروازے کے پیچھے اس کی موجودگی محسوس کر لی تھی۔

دروازہ کھلا اور تاریکی میں بھاری جسم والا ایک متوسط انسانی ہیولا اندر رینگ آیا۔ اندر آ کر وہ دروازہ بند کرنے کے لیے پلٹا ہی تھا کہ میں پیچھے سے اس پر ٹوٹ پڑا۔ میں نے اپنے لمبے قد کا فائدہ اٹھاتے ہوئے بہت آسانی سے اس کی موٹی گردن اپنے بائیں بازو اور کلائی میں جکڑ لی تھی۔ اس کے منہ سے خوف زدہ چیخ کے بجائے ایک نقاہت ناک غراہٹ بلند ہوئی اور اس نے میری گرفت سے نکلنے کے لیے زور آزمائی شروع کر دی۔ میں نے فوراً ہی دائیں ہاتھ میں موجود بم گن کی دستی سی آہنی نال سے اس کی کھوپڑی پر ضربات لگانی شروع کر دیں۔ میری اس کارروائی نے اسے حواس باختہ کر دیا اور وہ انگریزی میں گالیاں بکنے پر اتر آیا۔

اس وقت تک وہاں پیدا ہونے والی آوازیں اول خان تک پہنچ چکی تھیں۔ وہ دوڑتا ہوا آیا اور پھر کھلے ہوئے دروازے سے باہر رک کر کمرے کی بے بسی کا تماشا دیکھنے لگا۔ مجھے خوشی ہوئی کہ اس نے ہماری لڑائی میں بلا ضرورت مخل انداز ہونے کی حماقت نہیں کی تھی۔

اسے کسی نہ کسی طرح رگیدنے کے بعد میں نے اچانک ہی آزاد کر کے ایک طرف دھکیل دیا۔ وہ لڑکھڑاتا ہوا کئی قدم پیچھے گیا اور میں نے اس کے سنبھلنے سے پہلے ہی اس کے سر اور چہرے پر گھونسوں سے تابڑ توڑ حملہ کر دیا۔ اس سے پہلے میں نے بم گن پھرتی سے اول خان کی طرف اچھال دی تھی۔

وہ بھی خاصا مضبوط اور سخت حریف ثابت ہوا۔ اپنی مدافعت کرتے ہوئے اس نے میرے جسم کے متعدد حصوں کو اپنا نشانہ بنایا۔ اس لڑائی میں اس کا پستول پہلے ہی اس کے ہاتھ سے نکل چکا تھا۔ بعد میں اسٹریپ ٹوٹنے کی وجہ سے دوربین بھی گر گئی۔ وہ لمحہ بہ لمحہ کمزور پڑنے کے باوجود میرے مقابلے پر ڈٹا ہوا تھا۔ ہم دونوں کے سانس بری طرح دھول رہے تھے۔ ایک بار وہ جیسے ہی میرے پیٹ میں ٹکر رسید کرنے کے ارادے سے نیچے جھکا مجھے اس کی باچھی گدی پر پوری قوت سے مکا رسید کرنے کا موقع مل گیا۔ میرا وہ وار فیصلہ کن ثابت ہوا۔ جان بری طرح بوکھلاتا ہوا راہداری کے فرش

پر ڈھیر ہو گیا۔

میں اسے معاف کرنے کے موڈ میں نہیں تھا۔ تاریکی میں مجھے وہ ادھ موا اپنے سر پر سوار پاتے ہی وہ گڑگڑانے لگا "بند کرو۔ اب مجھ میں مزید مار کھانے کی ہمت نہیں رہی ہے۔ تم کون ہو اور یہاں کیا کر رہے ہو؟"

لڑائی کا فیصلہ ہوتے ہی اول خان اندر رینگ آیا۔ اس کا ساتھی بھی وہاں آ چکا تھا مگر وہ باہر ہی رکا رہا۔ اول خان نے میری جیب سے ٹارچ نکال کر اس کی روشنی جان کے ادھڑے ہوئے چہرے پر ڈالی اور نفرت سے کہا "راس المبڈا کے بعد تمہارا وقت بھی پورا ہو چکا ہے۔ یہ بتاؤ کہ دیرا کہاں ہے۔"

"میں کسی راس المبڈا یا دیرا کو نہیں جانتا۔ تم لوگ میرے ساتھ غنڈا گردی کر رہے ہو۔" اس نے بوکھلا کر تیزی سے کہا۔

"ساکا کے جس آدمی کو تم نے کل یہاں بلایا تھا وہ اب اپنے کفن دفن کا منتظر ہے۔ تمہارا کھیل ختم ہو چکا ہے۔" میں نے سرد لہجے میں کہا "پچھلی رات تم دیرا کو اغوا کر کے نکل آنے میں کامیاب ہو گئے تھے لیکن اب تمہارا وقت پورا ہو چکا ہے۔ اٹھو اور اندر چلو ورنہ معذور کر دیے جاؤ گے۔"

"اوہ!" اس کی اذیت میں ڈوبی ہوئی تحیر زدہ آواز ابھری "اس کا مطلب ہے کہ تم ڈیلی کے کرگے ہو" یہ کہہ کر وہ لڑکھڑاتا ہوا فرش سے اٹھ کھڑا ہوا۔ میری بے رحمانہ مار نے اسے حواس باختہ کیا ہوا تھا۔

"یہ میری بدقسمتی ہے" وہ آگے بڑھتے ہوئے خود کلامی کے انداز میں بڑبڑایا۔ اس کا لہجہ مصالحانہ تھا "مجھے سمجھ لینا چاہیے تھا کہ ٹون کی خرابی خطرے کی علامت ہے۔ کاش میں نے ساکا کے ٹوبی کے سوا کچھ اور بھی سوچا ہوتا۔ میں نے اپنے ہاتھوں سب کچھ تباہ کر لیا۔ دیکھنا ہے کہ اب کیا ہوتا ہے۔"

اول خان میرے پیچھے آ رہا تھا۔ شاید اس نے جان کے گلے سے گرنے والی دوربین اٹھالی تھی اور اس کا جائزہ بھی لے ڈالا تھا۔ اس کی حیرت میں ڈوبی ہوئی آواز میرے کانوں میں آئی۔ وہ کہہ رہا تھا "یہ تو واقعی انفرادیت والی دوربین ہے۔ اس کا ہول بھی منفرد ساخت کا معلوم ہوتا ہے۔"

میں جان کو اسی کمرے میں لے گیا جہاں کورڈلیس فون کا بنیادی حصہ رکھا ہوا تھا۔ میں نے محسوس کیا کہ کافی دیر گزر جانے کے بعد بھی منقش فون کا بزر جھنجھنا رہا تھا۔ میں نے بڑھ کر ٹیبل لیمپ روشن کر دیا۔

لا محالہ جان کے لیے اجنبی نہیں تھا۔ اس نے خوف سے ابلی ہوئی نگاہوں سے ادھورے کورڈلیس فون کو دیکھا اور اپنے ہونٹوں پر زبان پھیر کر رہ گیا۔ یہ اچھی بات تھی کہ اسے اپنی شکست کا احساس ہو چکا تھا۔

"تم جہاں کا فون اٹھا کر آئے تھے لائن پر دوسری طرف کون ہے؟" میں نے پوچھا۔

میرے اس انکشاف پر وہ چونک پڑا۔ اسے اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ لائن سے دوسرا فون منسلک کیا جا چکا تھا۔ میں نے منقش فون کی ناب کو آہستگی سے چھیڑا اور کمرے میں گھنٹی کی ہلکی سی آواز گونج اٹھی۔

"بات کر کے دیکھ لو۔ معلوم ہو جائے گا کہ دوسری طرف کون ہے؟" اس نے کسی خیال کے تحت اچانک کہا۔

"تم سؤر کے بچے ہو" میں نے جھنجھلا کر کہا اور ریسیور فون سے اٹھا کر دوبارہ کریڈل پر ڈال دیا اور اس کی طرف مڑ کر پوچھا "ہمیں معلوم ہے کہ اس وقت تم کہاں سے آئے ہو مگر پھر بھی ہم جاننا چاہتے ہیں کہ دیرا کہاں ہے؟"

"تمہاری اس وقت کی کامیابی نے راس المبڈا کی زندگی پر خط تنسیخ پھیرا ہے۔ ابھی میرا آخری کارروائی باقی ہے۔ تم نے مجھے بہت مار لیا۔ اب لوٹ جانے دو۔ دیرا کو آزادی مل جائے گی۔" یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے اس نے اپنی مایوسی پر بہت تیزی سے قابو پا لیا ہو۔

"راس المبڈا کو بھول کر اب صرف اپنی بات کرو ورنہ تمہاری دونوں ٹانگوں کو چیر کر رکھ دیا جائے گا" میں نے سفاکانہ آواز میں کہا "ہمیں تبادلہ خیال درکار نہیں۔ اپنے سوالات کے جواب درکار ہیں۔"

"میں اس کی نقل و حرکت سے بے خبر ہوں۔ اسے اپنے ساتھ لیے پھرنا میرے لیے ممکن نہیں تھا۔ وہ ان لوگوں کے ہاتھوں میں ہے جو پہلے ہی اس کی بولی لگا چکے تھے..."

میں خود پر قابو نہ رکھ سکا۔ میرے ایک ہی تھپڑ نے اسے زمین پر گرا دیا۔

"کتیا کے بچے! مجھ سے جھوٹ مت بولو۔ آج صبح تک تم اس سے میری بات کراتے رہے ہو۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" وہ گہرے گہرے سانس لیتا ہوا بولا۔ "بارہ بجے تک وہ میری تحویل میں تھی۔ اب میری شرائط بدل چکی ہیں۔ اگر انہیں دیرا کے بدلے راس المبڈا مل جائے تو وہ زیادہ خوش ہوں گے۔ دونوں صورتوں میں مجھے میرا پورا معاوضہ ادا کیا جائے گا۔"

اس کے انکشاف پر میری نگاہوں کے سامنے اندھیرا سا آ گیا۔ اگر وہ سچ بول رہا تھا تو معاملات بہت زیادہ الجھ چکے تھے۔ میں نے پوچھا۔ "اگر یہ درست ہے تو پھر تم اپنی رہائی کے بدلے دیرا کو کیسے آزاد کرا لو گے؟"

"میں اپنے کاروبار کا کھیل جانتا ہوں۔ انہیں اصل معاملے کی ہوا بھی نہیں لگے گی۔ میں یہ بتاؤں گا کہ راس المبڈا کو لانے سے پہلے دیرا کو لے جانا ضروری ہے۔"

"بعد میں انہیں اس فریب کا علم ہوگا تو کیا تم ان سے بچ سکو گے؟"

"وہ بعد کی بات ہے۔ اس وقت تم سے سودے بازی زیادہ اہم ہے۔ مجھے معلوم ہے کہ ڈیلی مجھے ایک لمحے کے لیے بھی زندہ نہیں

چھوڑے گا۔ دربا کے خریدار میرے دشمن ہو جائیں گے تو میں بہت دور نکل چکا ہوں گا۔ یہ دنیا بہت وسیع اور رحم دل ہے۔ جب دوسری جنگ عظیم کے نازی مجرم روپوش رہ کر اپنی پوری پوری عمریں گزار گئے تو مجھے کون پکڑے گا؟ اس وقت پیسے سے زیادہ اہمیت میری زندگی کی ہے۔"

"یہ جھوٹ بول رہا ہے۔ سمجھ میں نہیں آرہا کہ اس کی کس بات پر اعتبار کیا جائے" اول خان نے اردو میں اپنی الجھن کا اظہار کرتے ہوئے تشویش بھرے لہجے میں کہا۔

"کہیں نہ کہیں یہ پکڑا جائے گا" اول خان کو اردو میں جواب دے کر میں دوبارہ جان کی طرف متوجہ ہو گیا "دربا کی خریداری میں صرف امریکن ہی دلچسپی لے سکتے ہیں۔ وہ یقیناً سفارتی درجہ رکھتے ہوں گے۔"

"میرا یہی اندازہ ہے" اس نے روانی میں جواب دیا اور میرا ماتھا ٹھنک گیا۔

"اس وقت تم خود ایک سفارت کار جوڑے کی پناہ میں ہو اور پھر بھی اتنے بے خبر ہو۔"

اس نے چونک کر میری طرف دیکھا۔ شاید اسے توقع نہیں تھی کہ قلیل سے وقت میں ہم نے اس کے بارے میں اتنی معلومات جمع کر لی ہوں گی۔ اس نے کمزور لہجے میں کہا "وہ امریکن ضرور ہیں لیکن مجھے یہ علم نہیں ہے کہ وہ یہاں کس قسم کی سفارتی ذمے داریاں انجام دے رہے ہیں۔"

"تم جھوٹے ہو" اول خان بے ساختہ بول پڑا "تم خود بھی پچھلے سات ماہ سے پاکستان میں مقیم ہو اور اسی سفارتی عملے کی مالی امداد سے اپنے اخراجات پورے کر رہے ہو۔ تم اتنے بے خبر نہیں ہو سکتے۔"

"اس وقت تمہیں بالادستی حاصل ہے۔ تم جو الزام چاہو میرے اوپر عائد کر سکتے ہو۔ بات صرف اتنی سی ہے کہ تم دربا کی بازیابی کے خواہاں ہو اور میں مزید کچھ عرصے زندہ رہنا چاہتا ہوں۔ دونوں مسائل کا حل ہماری مفاہمت میں ہے۔ راس! لہٰذا اگر تم اپنا خالص منافع سمجھ سکتے ہو۔ ذہنی ساتھی ہو تو وہ میری ان باتوں کو آسانی سے سمجھ سکتا تھا۔ تم اسے یہاں کیوں نہیں بلا لیتے؟"

"چپ لگاؤ سالے کو" میں نے برہم ہو کر اول خان سے کہا پھر ہم دونوں نے سرعت سے اسے نیچے گرا کے مضبوطی سے اس کا ایک ایک پیر پکڑ لیا۔ وہ خاصا جان دار شخص تھا لیکن جب ہم نے اس کے دونوں پیر جیسے ہی مخالف سمت میں کھینچنے شروع کیے تو اذیت سے اس کا چہرہ دھواں ہو گیا۔

وہ ہماری اس حرکت کو شاید پوری طرح نہیں سمجھ پایا تھا اس لیے مختلف جملوں بہانوں سے ہماری منت سماجت کر رہا تھا لیکن جب ایک خفیف سے جھٹکے سے اس کی ٹانگیں مزید کشادہ ہوئیں تو وہ تکلیف سے بلبلا اٹھا۔ اس کی پھٹی ہوئی جلد سے تازہ خون کی دھاریں بہہ کر اس کے وسطی دھڑ کے قریب قالین کو سرخ کرنے لگیں۔

"تم درندے ہو... اف میرے خدا۔ میں مر جاؤں گا۔" وہ اپنا سر پٹختے ہوئے کرب و بے بسی سے کراہا۔

"یہ فرار زوری کا ایک طریقہ ہے" میں نے سپاٹ آواز میں اسے آگاہ کیا "ہم اسی طرح تمہارے جسم کو شانوں تک دو حصوں میں تقسیم کر سکتے ہیں۔ یہ بتاؤ کہ دربا کہاں ہے؟"

"میں بتا چکا ہوں... اس سے زیادہ میں کچھ نہیں جانتا" وہ اذیت سے بری طرح تڑپ رہا تھا۔

اس کی دونوں ٹانگوں پر ہمارا کھنچاؤ برقرار تھا۔ اس کے تڑپنے سے جسم کا ہر جھٹکا اس کی ٹانگوں کو مزید کشادہ کر رہا تھا۔ اسے خود بھی اندازہ ہو گیا کہ اس کے اوپری دھڑ کی ہر جنبش اسے مزید لہولہان کیے دے رہی ہے تو اس نے بہت ضبط سے کام لیتے ہوئے اپنے بدن کو ساکت کر لیا مگر اپنی بات پر اڑا رہا۔

اچانک فون کی گھنٹی پھر بجنے لگی۔ ہم دونوں نے ایک دوسرے کی طرف دیکھا اور ایک زور کا جھٹکا دے کر جان کی ٹانگیں چھوڑ دیں۔ اس بار اس کی بے ساختہ چیخ بہت اونچی تھی۔

اس کے مددگار کا دوسرا فون ظاہر کر رہا تھا کہ وہ جان کے بارے میں تشویش میں مبتلا ہو چکا تھا۔ ممکن تھا کہ اسے وقت مل جاتا تو وہ جان کو درپیش خطرے کا ادراک کرتے ہوئے دربا کو وہاں سے کہیں اور منتقل کر دیتا۔ اس خطرے کا سدباب کرنے کے لیے فوری کارروائی ناگزیر ہو چکی تھی۔

معاملات اتنے الجھ گئے تھے کہ جان سے تفصیلاً جیسے کے بارے میں کچھ پوچھنے کی نوبت ہی نہیں آسکی تھی۔ میں نے فیصلہ کر لیا کہ اسے وہیں بے ہوش کر کے باندھ دیا جائے۔ دربا کی ابتدائی تلاش کے مرحلے سے نمٹ کر اس سے دوبارہ باز پرس شروع کی جا سکتی تھی۔

"تم ذرا رسیاں لاؤ" میں نے اول خان سے کہا اور خود ریوالور نکال کر جان کے سر پر پہنچ گیا۔

کنپٹی پر پڑنے والی آہنی دستے کی پہلی ضرب بہت بھرپور تھی مگر جان اذیت کے کئی مراحل سے گزرنے کے باوجود کسی وحشی سانڈ کی طرح ہوش و حواس میں تھا۔ اس پر غفلت ضرور طاری ہو گئی مگر بے ہوشی غالب نہیں آسکی۔ میں نے اس کے دکھتے ہوئے زخم پر بے رحمی سے دوسری ضرب لگائی اور وہ ہولے سے لرز کر ساکت ہو گیا۔

اس دلچسپ ترین داستان کے بقیہ واقعات سولہویں حصے میں ملاحظہ فرمائیں جو ساتھ ہی شائع ہو رہا ہے۔

# موت کے سوداگر

اقلیم علیم

ایک نوجوان کی خود نوشت اس نے منشیات کے عالمی اسمگلروں کے خلاف ذاتی طور پر محاذ کھولا اور وطن عزیز سے ان ملک دشمنوں کا صفایا کرنا اپنا ایمان بنالیا۔ شہر، شہر، ملک، ملک اور براعظم براعظم اپنے مشن کی تکمیل کے لئے خاک اڑانا اس نوجوان کا شغل ہو گیا مگر موت کے سوداگر بھی تو اس کی جان کے دشمن بن گئے۔ انہوں نے بھی اپنی طرف سے کوئی کسر نہیں چھوڑی۔ ایک جنگ جو ابھی جاری ہے

اس مرتبہ بھی فون کی گھنٹی معین وقفوں سے بجتی چلی جا رہی تھی۔ اول خان پردوں کی کئی مضبوط ڈوریاں کاٹ کر لے آیا تھا۔ ہم دونوں نے بجتے ہوئے فون کو نظر انداز کر کے جان کو جکڑ کر باندھ ڈالا۔ آخر میں نے اس کے دہانے میں کپڑا ٹھونس کر لگام کی صورت میں ایک ڈوری دہانے سے گزار کر سر کے پیچھے باندھ دی تاکہ وہ ہوش میں آنے کے بعد شور شرابا نہ کر سکے

اس کام سے فارغ ہو کر اول خان نے استفسار طلب نگاہوں سے میری طرف دیکھا تو میں نے کہا "اب ہمیں پوری ہوشیاری سے پچھلی قطار کے مشتبہ مکان میں گھسنا ہے۔ وہ ہو گئی تو ورا کو وہاں سے ہٹا دیا جائے گا۔"

مجھے معلوم تھا کہ میرا وہ فیصلہ خطرناک تھا۔ دونوں احاطوں کا صرف ایک کونا مشترک تھا اور جان اسی کونے سے مرزا وجاہت اللہ کے گھر کے احاطے میں کودا تھا۔ یہ بات یقینی تھی کہ مشتبہ مکان میں کوئی نہ کوئی اس کونے کی نگرانی کر رہا ہو گا۔ ہم میں سے جو بھی ادھر کا رخ کرتا کسی نادیدہ گولی کا نشانہ بن سکتا تھا۔

اسی طرح پھاٹک کے ذریعے اندر پہنچنا آسان نہیں تھا۔ اول خان کے آدمی نے پھاٹک پر ایک مسلح چوکیدار کی موجودگی کی خبر دی تھی۔ جان کی مشکوک سرگرمیوں کی وجہ سے یہ ممکن ہی نہیں تھا کہ وہ چوکیدار اجنبیوں کو کسی روک ٹوک کے بغیر اس مکان میں داخل ہونے دیتا۔ ویسے بھی ان دنوں ہر امریکن اپنی سلامتی کی خاطر مقامیوں اور خاص طور پر اجنبی چہروں سے دور ہی رہنا پسند کرتا تھا۔

دفعتاً میرے ذہن میں بجلی کی طرح ایک خیال آیا اور میں نے لپک کر فون کا ریسیور اٹھا لیا۔

"ہیلو، کون بول رہا ہے؟" میں نے ریسیور اٹھاتے ہوئے گھبرائی ہوئی آواز میں پوچھا اور اول خان آنکھیں پھاڑ کر مجھے گھورتا رہ گیا۔ وہ سمجھ ہی نہیں سکا تھا کہ میں نے کب یک فون سننے کا فیصلہ کیوں کر لیا تھا۔

"ہیلو۔۔۔ کیا تم انگریزی سمجھ سکتے ہو؟" چند ثانیوں کے گہرے سکوت کے بعد دوسری طرف سے کسی نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر انگریزی میں سوال کیا۔

"ہاں۔۔۔ مگر بولنا مشکل ہے" میں نے ٹوٹی پھوٹی انگریزی میں کہا۔ میرا لہجہ بھی بگڑا ہوا تھا۔

"مجھے بتاؤ کہ تم کون ہو اور وہاں کیا کر رہے ہو؟" نرمی سے سوال کیا گیا۔

"میرا نام سنی ہے۔ مجھے مسٹر جان نے کل رات یہاں بلایا تھا۔ میں اس وقت سے اندھیرے میں یہاں پھنسا ہوا ہوں۔ اب خدا خدا کر کے مسٹر جان آئے ہیں تو ان پر کوئی دورہ پڑ گیا ہے۔"

"جان پر دورہ پڑ گیا ہے؟" دوسری طرف سے حیرت سے پوچھا گیا۔

"ہاں صاحب۔ وہ دونوں ہاتھوں سے اپنا سینہ تھام کر کراہتے ہوئے نیچے گر گئے اور اب بے ہوش ہیں" میں نے بگڑے ہوئے اور ناموزوں الفاظ جوڑ جوڑ کر اپنا پیغام اس تک پہنچایا۔

"اوہ۔۔۔ یہ تشویش کی بات ہے مگر تم کس فون سے بات کر رہے ہو؟" اس نے چالاکی سے پوچھا۔

"اسی فون سے جو کئی بار بج چکا ہے۔ تھوڑی دیر پہلے تو وہ مسلسل بجے جا رہا تھا۔"

"تم نے پہلے فون اٹھایا تھا؟" وہ سخت محتاط انداز میں مجھ سے

بازو پیش کر رہا تھا۔

"مسٹر جان نے مجھے فون چھونے سے خاص طور پر روکا تھا۔ تھوڑی دیر پہلے جب گھنٹی بند ہی نہیں ہو رہی تھی تو میں نے پریشان ہو کر ریسیور اٹھالیا تھا مگر مسٹر جان کا حکم یاد آنے پر بات کیے بغیر ریسیور رکھ دیا۔" میں نے اپنے لہجے میں بے چارگی کا تاثر پیدا کرتے ہوئے ایک اکٹ کر بتایا۔

"پھر تم نے اب فون کیوں اٹھایا؟"

"مجبوری تھی۔" میں نے بے بسی سے کہا "مسٹر جان بے ہوش ہیں۔ میری کچھ سمجھ میں نہیں آرہا کہ کیا کروں۔ انہیں طبی امداد کی ضرورت معلوم ہوتی ہے۔ اگر تم ان کے دوست ہو تو مجھے بتاؤ کہ میں کیا کروں؟"

"ابھی بتاتا ہوں۔ پہلے میری ایک دو باتوں کا جواب اور دے دو۔" "جو بھی چاہے پوچھ لو میں بتا دوں گا مگر اب مجھے یہاں وحشت ہو رہی ہے۔"

"جان سے تمہاری ملاقات کب اور کہاں ہوئی تھی؟" اس نے پوچھا۔

"میں نے تو ابھی پہلی مرتبہ ان کی صورت دیکھی ہے۔ دراصل میں بزنس ساگا کا آدمی ہوں۔ بزنس کی ہدایت پر کل مسٹر جان کو فون کیا تو انہوں نے مجھے یہاں پہنچنے کا حکم دے ڈالا۔ اس کے بعد سے میں یہاں بیٹھا ان کا انتظار کر رہا تھا۔" میں نے سنی کی پوری کہانی من و عن دہرا دی تاکہ اسے کوئی شبہ نہ رہے۔

"جان نے مجھے بتایا تھا کہ اس نمبر والے گھر میں صرف ایک کورڈلیس فون لگا ہوا تھا جس کا ریسیور وہ اپنے ساتھ رکھتا ہے پھر تم وہاں کس فون کی گھنٹیاں سنتے رہے ہو؟" مشکوک سوال اس نے آخر میں پوچھا تھا۔

"جن کو وہ کورڈلیس فون لگا ہوا ہے وہاں کوئی اور فون نہیں ہے۔" میں نے پورے اعتماد سے کہہ ڈالا "مسٹر جان نے ہی دیکھ کر تمہیں بتایا ہوگا۔ یہ گھنٹی والا عام فون ایک خواب گاہ میں ہے۔ میں نے آج کئی بار اس کی آواز سنی ہے اور اس وقت بھی اسی سے بات کر رہا ہوں۔ تم چاہو تو خود آکر دیکھ سکتے ہو۔"

"ٹھیک ہے۔ میں آتا ہوں۔" اس کی پرسکون آواز سن کر میرا دل بلیوں اچھل پڑا۔ وہ کہہ رہا تھا "تم ساگا کے آدمی ہو تو تمہیں ایسے کاموں کی اونچ نیچ بھی معلوم ہوگی۔ تم گھر سے باہر نکل کر احاطے کی پچھلی دیوار کی طرف منہ کرو تو تمہارے بائیں ہاتھ پر جو کونا ہوگا میں وہیں سے اندر کودوں گا۔ باہر آکر میرا انتظار کرو۔"

"کیا تم اس وقت اتنے قریب موجود ہو؟" میرے لیے حیرت کا اظہار کرنا ضروری تھا۔

"جان بھی میرے ہی پاس تھا۔ ہم بہت گہرے دوست ہیں۔ بس میں ابھی آتا ہوں۔"

رابطہ منقطع ہو گیا۔ مسٹر جان اتنے قریب ہوتے ہوئے بھی کئی گھنٹوں بعد میرے پاس آئے ہیں۔"

"یہ سب مت سوچو۔ جان بہت سے کاموں میں الجھا ہوا

ہے۔ اب میں فون بند کر رہا ہوں۔"

"ٹھیک ہے... بائے بائے!" میں نے احمقانہ انداز میں یہ کہہ کر ریسیور کریڈل پر ڈال دیا۔

"خدا کی پناہ! تمہاری کھوپڑی ہر وقت نت نئے گل کھلانے کے لیے تیار رہتی ہے" اول خان بے یقینی کے عالم میں کہہ رہا تھا "اب اس سے کیا طے ہوا ہے۔"

"وہ خود دیوار پھاند کر چوہے دان میں آرہا ہے" میں نے اس کا بازو تھام کر اسے دروازے کی طرف کھینچتے ہوئے کہا۔ "میں سامنے رہ کر اس کا استقبال کروں گا۔ تم اللہ دوایو کے ساتھ کہیں چھپے رہنا۔" "تم نے واقعی شیطانی دماغ پایا ہے۔ اگر وہ اتنی آسانی سے ہمارے ہاتھ لگ جاتا ہے تو میں سمجھوں گا کہ اس نے سفارت کاری میں وہ کرساری عمر جھک ماری ہے۔ تمہیں اس کا استاد ہونا چاہیے۔"

"دشمن کے خلاف کام کرنے والا ذہن سلطان شاہ جیسے دوستوں کے سامنے جواب دے جاتا ہے۔"

وہ کھلکھلا کر ہنس دیا۔ بے یقینی اور تناؤ کے عالم میں کئی گھنٹے گزارنے کے بعد میں نے پہلی بار اسے خوش گوار موڈ میں دیکھا تھا۔ باہر نکلتے ہی اول خان نے میرا ساتھ چھوڑ کر اللہ دوایو کے ساتھ احاطے کی بغلی دیوار کی طرف دوڑ لگا دی۔ میری دانست میں اس کی وہ احتیاط ضروری تھی۔ کھلے آسمان کے نیچے غیر ضروری طور پر ہم تینوں کا یکجا رہنا سنگین خطرات کا سبب بن سکتا تھا۔

میں لمبے تیز قدموں سے چلتا ہوا اس کونے پر پہنچ گیا جہاں سے ہمارے شکار کو دام میں آنا تھا۔

مجھے وہاں کھڑے چند ہی منٹ گزرے ہوں گے کہ اوپر سے کسی نے مجھے پکارا۔

"معلوم نہیں کہ کی آواز پہچان کر میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہو گئیں۔ میں نے اپنے ہیجان پر قابو پاتے ہوئے فوراً ہی اس آواز کا جواب دیتے ہوئے کہا "میں سر! میں موجود ہوں۔"

جواب دیتے ہوئے میں نے دیوار پر نگاہ ڈالی تو وہاں کسی کا پتا نہیں تھا۔ میرے جواب دیتے ہی چھریرے بدن والا ایک شخص دیوار پر ابھرا اور کسی بندر کی سی پھرتی سے دیوار پر چڑھ کر نیچے کود آیا۔ اس کے زمین سے اٹھنے سے پہلے ہی میں نے اس کی پتلی سی گدی تھام کر پستول کی نال اس کی کنپٹی سے لگا دی۔

"آواز نکالی تو مار ڈالوں گا" میں نے صاف اور درشت انگریزی میں اسے دھمکی دی "خاموشی سے اٹھو اور میرے ساتھ عمارت کی طرف بڑھتے چلے آؤ۔ وہاں جان تمہارا منتظر ہے۔"

"تم کیا تم سنی نہیں ہو؟" اس نے بے یقینی سے پوچھا۔ اس کا ذہن صورت حال کو قبول کرنے پر آمادہ نہیں تھا۔

"سنی مر چکا ہے۔ میں اس کی بھٹکی ہوئی روح ہوں۔ ذرا اندر چلتے ہیں۔"

میں نے گدی کھینچ کر اسے اس کے قدموں پر کھڑا کر دیا۔ اسی کے ساتھ میں نے اس کے بدن اور لباس کے مختلف حصوں پر ہاتھ

پھر کر اندازہ لگا لیا کہ وہ مسلح نہیں تھا۔
وہ جان اور راس البیڈا کی طرح کوئی جنگجو اور دہشت گرد نہیں بلکہ ایک پڑھا لکھا اور نوجوان سفارت کار تھا۔ وہ ابھی وہ اس وقت بھی جیسے ضرور آری کے زخمی بیگانو و اپنے علیل دوست کی خبر گیری کے لیے آیا تھا۔ اس لیے اس کے ہتھیار بند ہونے کا کوئی جواز نہیں تھا۔

اس کے اٹھتے ہی اول خان بھی اندھیرے میں سے نکل کر سامنے آ گیا۔

"فریب۔ تم لوگوں نے پہلے ہی سے یہاں کوئی جال بچھایا ہوا ہے" اول خان کو دیکھتے ہی وہ تشویش زدہ آواز میں بولا مگر میں نے اس کو جواب دینے کی ضرورت محسوس کیے بغیر پیش قدمی جاری رکھی۔

"میں کوئی اخلاقی مجرم نہیں ہوں۔ میری گردن چھوڑ دو اور اپنے ہتھیار جیبوں میں رکھ لو" چند قدم چلنے کے بعد اس نے میری گرفت میں کسمسا کر کہا "میں ایک عیال دار سرکاری افسر ہوں اور اپنے ساتھ تمہاری بھی سلامتی کا خواہاں ہوں۔ میں مزاحمت کیے بغیر تمہاری ہدایات پر عمل کرتا رہوں گا۔"

اس کی باتوں نے مجھے چونکا دیا۔ مجھے اس کے لب و لہجے سے صداقت کی بو آ رہی تھی۔ میں حیران رہ گیا کہ راس البیڈا اور جان جیسے سفاک بھیڑیوں کا ساتھ دینے والا کوئی شخص اتنا سیدھا اور راست گو بھی ہو سکتا ہے۔ میں نے اس کی گردن چھوڑ دی۔ اس نے فوراً ہی میرا شکریہ ادا کیا تھا۔

تھوڑی سی دیر میں دوسرے حریف کو راہداری سے اندر لے جاتے ہوئے مجھے خوشی کا ایک عجیب سا احساس ہو رہا تھا۔ وہ ہمارے ساتھ روشن کمرے میں داخل ہوا تو بندھے ہوئے جان پر نظر پڑتے ہی اس کے چہرے پر اندرونی کرب کے اثرات ابھر آئے۔ "یہ اچھا سلوک نہیں ہے" وہ دھیرے سے بولا "تم نے اسے بری طرح زخمی کر کے لہولہان کیا ہوا ہے اور پھر کسی چوپائے کی طرح بے دست و پا کر ڈالا ہے۔ مجھے یہ جان کر دکھ ہوا ہے کہ تم لوگ اتنے سنگین القلب ہو۔"

"شکر ادا کرو کہ جان زندہ ہے۔ وہ ہم پر غالب آ جاتا تو ہمیں ایک پل بھی نہ جینے دیتا" اول خان نے طنز و حقارت سے کہا "تم بھی اسی کے ساتھی ہو۔ ایسی معصومانہ باتیں کر کے تم اپنی چمڑی نہیں بچا سکتے۔"

"میں کسی کا ساتھی نہیں ہوں" اس نے احتجاج کیا "میں بڑوں کے احکام کی تعمیل کر رہا تھا۔ مجھے اندازہ نہیں تھا کہ میں خونریز ... جھگڑوں میں ملوث ہونے جا رہا ہوں۔ مجھے اپنے گھر اور قبیلے سے پیار ہے۔ میں اپنی ملازمت کی کسی مجبوری کی وجہ سے ان کے سکھ چین کو برباد نہیں ہونے دوں گا۔"

وہ ابتدا ہی سے عجیب باتیں کر رہا تھا۔ میں نے پوچھا "اگر تم اتنے ہی امن پسند اور نرم دل ہو تو جان کے ساتھ مل کر یہاں کیا کرنا چاہ رہے تھے۔ پھر شریف آدمی دوسروں کے گھر میں دیوار پھاڑنے کے بجائے دروازے سے آنے کو ترجیح دیتا ہے اور تم چور کی طرح یہاں تک آئے ہو۔"

"ابھی تک مجھے نہیں معلوم کہ تم کون ہو۔ یہ بات جیسی صاف ہو جانی چاہیے تاکہ تم لوگوں کو میری صحیح پوزیشن کا علم ہو سکے۔ میں ... نہ تم جیسے ہوں اور نہ کسی جرم کا فریق بننا پسند کروں گا۔"

"تمہاری باتیں دلچسپ ہیں۔ شاید تم پاکستان میں پہلے امریکی سفارت کار ہو جو اپنے بڑوں کے فلسفے سے برگشتہ نظر آ رہے ہو۔ میں تمہیں بولنے کے لیے وقت دے سکتا ہوں" میں نے پوری سنجیدگی سے کہا۔

"مجھے حکم دیا گیا تھا کہ میں قومی مفاد کی خاطر سرکاری اور ذاتی حیثیت میں ہر طرح سے راس البیڈا اور جان سیمسن کی مدد کروں" اس نے لمحہ بھر سوچنے کے بعد اپنی کہانی چھیڑ دی "کل شب اندھیرے جان میرے گھر پہنچا تو اس کے ساتھ ویرا الائیڈا بھی بے ہوشی کی حالت میں موجود تھی۔ میں نے ان دونوں کو اپنی چھت کے نیچے پناہ دی تو میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ میں کسی سنگین معاملے میں ملوث ہونے جا رہا ہوں۔"

اس کا فقرہ مکمل ہوتے ہی میں نے بے چینی سے اس کی بات کاٹ کر پوچھا "اب ویرا کہاں ہے؟"

"خواب آور دواؤں کے زیر اثر میرے گھر کے ایک آرام دہ کمرے میں سو رہی ہے" اس نے برجستہ جواب دیا "مجھے کافی عرصے سے بتایا جا رہا ہے کہ ویرا الائیڈا کو ڈیتی نامی ایک بد معاش نے اغوا کیا ہوا ہے۔ پچھلے دنوں ان دونوں کے بارے میں اخباری اشتہارات بھی چھپوائے گئے تھے۔ میری دانست میں یہ ہر امریکی سول سرونٹ کا فرض ہے کہ اپنی ہم وطن خاتون کی بازیابی اور وطن واپسی کے لیے اقدامات کرے....."

"ڈیتی میں خود ہوں" میں نے دو ٹوک اس کی بات کاٹ کر کہا "یہ بالکل غلط ہے کہ ویرا کو اغوا کیا گیا تھا۔ ویرا اپنی مرضی سے یہاں رہ رہی ہے۔ امریکن ایجنٹ اسے یہاں سے اغوا کر کے اپنی سرزمین پر لے جانا چاہتے ہیں جہاں ظلم و ستم کا ایک ہولناک سلسلہ اس کا منتظر ہے۔"

وہ چونک کر بولا "تمہاری صورت جب ہی کچھ شناسا لگ رہی تھی۔ رہا ویرا کا معاملہ تو ابھی تک اس سے میری بات نہیں ہو سکی۔ وہ ہوش میں آنے کی پابند ہو گی تو خود ہی حقیقت بتا دے گی۔ میرے لیے یہ سب ضمنی باتیں ہیں۔ اہم ترین بات یہ ہے کہ میں نے صبح سے اب تک جو کچھ کیا، ڈیوٹی سمجھ کر کیا ہے اور آئندہ جو کچھ کروں گا وہ بھی اپنے ضمیر کی آواز کے مطابق ہی کروں گا۔ میرے اس موقف کو کوئی نہیں بدل سکتا۔"

"یہ بہت کنجر کا بچہ معلوم ہوتا ہے" اول خان نے بھنا کر اردو میں کہا "یہ پھنس گیا ہے تو پٹڑی بدل کر ہمیں چونکانے کی کوشش کر رہا ہے۔ اسے معلوم ہے کہ ہم اسے یرغمال بنا کر اس کے گھر

جائیں گے تو دیراکو دیکھ لیں گے۔ اس نے وہ مرحلہ آنے سے پہلے خود ہی بتا دیا کہ وہ اس حرامی کے گھر میں سو رہی ہے۔"

"شکل وصورت سے تم اتنے کم سن اور معصوم نہیں لگتے" میں نے اس سے کہا "تمہارے چہرے پر عمر اور تجربے کی لکیریں واضح ہیں مگر باتوں سے تم یہ ظاہر کر رہے ہو جیسے اپنے ملک کی سفارتی سرگرمیوں کے بارے میں تمہاری معلومات صفر سے زیادہ نہ ہوں۔ کیا تم ان معاملات میں واقعی اتنے کورے ہو؟"

"تمہاری دونوں باتیں درست ہیں" اس نے میرے چبھتے فقروں کا برا مانے بغیر متانت سے اعتراف کیا "میں نے ساڑھے سات برس مشی گن یونیورسٹی میں طلبا کو بزنس ایڈمنسٹریشن کے مضامین پڑھائے ہیں۔ چند مہینے پہلے ایک دوست کے اصرار پر میں نے وہ پیشہ چھوڑ کر فارن سروس میں شمولیت اختیار کی ہے۔ پاکستان بھیجے جانے سے پہلے مجھے اکیڈمی میں جو کچھ پڑھایا اور سمجھایا گیا وہ میرے اصولوں سے کہیں بھی متصادم نہیں تھا۔ ملک وقوم کا مفاد ہر شخص کو عزیز ہوتا ہے۔ میرا حلف بھی یہی تھا۔ سول سرونٹ مجرم نہیں، قانون کے پاسدار ہوتے ہیں۔ وہ جرم کیسے کر سکتے ہیں؟ وہی تو اپنے ہاتھوں سے آبیاری کر کے قانون کے پودے کو تناور درخت بناتے ہیں۔"

"اگر تم مکاری سے کام نہیں لے رہے تو مجھے کہنا پڑے گا کہ ہاتھی کے دانت کھانے کے اور دکھانے کے اور ہوتے ہیں۔ اکیڈمی میں پڑھائی اور سمجھائی جانے والی باتیں سادہ لوح لوگوں کے لیے ہوتی ہیں۔ تمہارے بیشتر سفارت کاروں کا عملی کردار اور روپ بہت گھناؤنا ہوتا ہے۔ تم اپنی خفیہ فائلیں دیکھو تو تمہیں پتا چلے گا کہ پچھلے مہینوں میں پاکستان میں تمہارے متعدد سفارت کار میرے ساتھیوں کے ہاتھوں جہنم واصل ہو گئے ہیں۔ آخر کیوں؟ صرف اس لیے کہ وہ یہاں سازشوں اور دہشت گردیوں میں ملوث تھے۔ میں ایسے چہروں کو بے نقاب کرنے کا عہد کیے بیٹھا ہوں تو تمہارے شکاری کتے میرے خون کی بو پر ڈال دیے گئے ہیں۔ ان کی ناکامی پر جھلا کر مجھے اشتہاری مجرم ٹھہرا دیا گیا ہے۔"

"پاکستان میں پوسٹنگ کے بعد آج میں پہلی بار ایسے کسی تجربے سے گزر رہا ہوں جس میں جرم کا شبہ سر ابھار رہا ہے۔ مجھے یقین ہو جانے کہ مجھے کسی جرم میں آلۂ کار بنایا گیا ہے تو میں نوکری کی پروا کیے بغیر اپنے فیصلے کروں گا۔ میں تعلیم یافتہ ہوں۔ مجھے امریکا میں عتاب کا نشانہ بنایا گیا تو میں کینیڈا یا پھر دنیا امریکا کے کسی ملک میں چلا جاؤں گا مگر زندگی اپنے ڈھنگ سے اور اپنے اصولوں کے مطابق گزاروں گا۔ عزت کی روزی مجھے کہیں نہ کہیں مل جائے گی۔"

"اور تمہارے یقین کا پیمانہ کیا ہوگا؟" اول خان نے پوچھا۔ اس بار اس کا لہجہ احترام آمیز تھا۔ مجھے خوشی ہوئی کہ اس شخص کی بے لاگ باتوں نے اول خان پر اثر ڈالا تھا۔

"وہ پہلے سے میری تحویل میں ہے۔ میرے افسران دیرا لاجپڑ کو مطلوب قرار دے چکے ہیں۔ تمہاری کہانی کچھ اور ہی ہے۔ یہ ثابت کہیں ہو گا وہ ورا تمہاری بانیہ کی تو میں تمہاری ہر بات کو مان کر تمہارا ساتھ دوں گا۔ ورنہ تم ہمیشہ مجھے اپنے دشمنوں کی پہلی صف میں کمر بستہ پاؤ گے۔"

"کاش سارے امریکن تمہاری طرح حق پرست اور صاحب کردار ہو جائیں!" میں نے حسرت سے کہا۔

"بیشتر امریکن میری ہی طرح سوچتے ہیں" اس نے زور دے کر کہا "حق وانصاف اور انسانی آزادیوں کا جتنا شور امریکا میں ہے، دنیا میں کہیں نہیں ہے۔ ظلم وہ لوگ کرتے ہیں جو ان نعروں کی آڑ لے کر اقتدار کی چھوٹی بڑی کرسیوں پر براجمان ہوتے ہیں اور پھر ان نعروں کو بھٹی میں جھونک کر لوگوں کے اعتماد کا خون کرتے ہیں۔"

"اور تمہارے عوام اتنے سادہ لوح ہیں کہ پھر بھی اپنی حکومتوں کی سیاہ کاری سے بے خبر رہتے ہیں۔"

"لوگوں کو کچھ خبر نہیں کہ اندر کیا ہوتا ہے۔ امریکا میں واٹر گیٹ اسکینڈل کا بھانڈا پھوٹا تو حکومت کو ذلیل ہو کر جانا پڑا۔ باہر جو کچھ ہوتا ہے اس سے امریکنوں پر زیادہ اثر پڑتا ہے۔ اس بارے میں انہیں بہت زیادہ معلوم ہوتا ہے۔ یہ بیوروکریسی ایک منظم ذہن برادری ہے۔ ہر آنے والا اپنے پیش رو کے گناہوں اور غلطیوں کی پردہ پوشی کرتا ہے۔ جرائم کبھی ریکارڈ پر نہیں لائے جاتے۔ سارا نظام زبانی احکام پر چلتا ہے اور آخر کار یہ سب سینوں میں دفن ہو جاتا ہے۔ ریکارڈ پر وہی کچھ لکھا جاتا ہے جو اکیڈمی میں پڑھایا اور سکھایا جاتا ہے۔"

"تمہاری سوچ بہت واضح اور قابلِ رشک ہے" میں نے تعریفی لہجے میں کہا "وجہ صرف یہ ہے کہ تم لمبے تدریسی پس منظر کے ساتھ سفارت کاروں کے غول میں شامل ہوئے ہو۔ مجھے یہ کہنے میں کوئی عار نہیں کہ میرے واسطے میں آنے والے تم پہلے سفارتی افسر ہو جسے حق اور ناحق کے درمیان موجود باریک سی لکیر نظر آتی ہے ورنہ تمہارے بیشتر ساتھی صرف نتائج سے سروکار رکھتے ہیں۔ انہیں اس بات سے کوئی غرض نہیں ہوتی کہ ان نتائج کے لیے قانونی ذرائع اختیار کیے جاتے ہیں یا طاقت اور غنڈا گردی کے زور پر قانون پامال کر کے ہدف حاصل کیا جاتا ہے۔"

"میں تمہارا شکر گزار ہوں کہ تم میری باتوں پر دھیان دے رہے ہو۔"

"مگر تمہاری دو باتیں تمہارے ان صاف ستھرے نظریات سے واضح طور پر متصادم ہیں۔"

"تم نشان دہی کرو۔ ہو سکتا ہے کہ میں تمہیں مطمئن کرنے میں کامیاب ہو سکوں۔"

"دروازے سے گزرنے کے بجائے دیوار پھاند کر تم نے خلوت کا احترام پامال کیا ہے۔۔"

"تمہارا اعتراض درست ہے مگر اس میں میری بدنیتی کا کوئی دخل نہیں تھا۔ مجھے معلوم تھا کہ یہ مکان خالی ہے۔ میں نے جلد از جلد بے ہوش جان تک پہنچنے کے لیے یہ راہ اختیار کی ہے۔"

"تمہیں یہ بھی معلوم تھا کہ جان سمگلر غیر قانونی طور پر اس گھر کا فون استعمال کر رہا ہے۔"

"مشکل حالات میں پیغام رسانی کے لیے بہت سے ایسے مواصلاتی ذرائع استعمال ہوتے ہیں جو عام حالات میں ممنوع ہوتے ہیں۔ ایک غیر آباد مکان کا فون استعمال کرنا کوئی بڑا جرم نہیں ہے۔ بات دراصل یہ ہے کہ مجھے جان کی سرگرمیوں کی اصل نوعیت معلوم نہیں تھی۔ اگر مجھے ذرا بھی اندازہ ہوتا کہ وہ قتل و غارت گری کے دھندوں میں مصروف ہے تو میں اسے اپنی چھت کے نیچے پناہ بھی نہ دیتا۔ میری بیوی کو یہ جان کر دلی صدمہ ہوگا کہ آج کا سارا دن اس نے تیسرے درجے کے ایک مجرم کی مہمان داری کرتے ہوئے گزارا ہے۔ یہ سراسر میری غلطی تھی۔"

"تیسری بات یہ کہ تمہیں ساگا اور جان وغیرہ کے گٹھ جوڑ کا پورا پورا علم تھا۔"

"اس میں کیا خرابی نظر آتی ہے؟" اس نے حیرت سے پوچھا۔

"تمہیں معلوم تھا کہ ساگا اچھا آدمی نہیں ہے۔ تم نے فون پر مجھ سے کہا تھا کہ اگر میں ساگا کا آدمی ہوں تو مجھے غلط کاموں کی اونچ نیچ بھی معلوم ہوگی۔ یہ بات اب میرے ذہن میں چبھ رہی ہے۔"

"یہ غلط ہے" اس نے پورے اعتماد سے کہا "میری معلومات کے مطابق ساگا پاکستان کا ایک معزز اور بارسوخ شہری ہے جو اس پس ماندہ ملک میں اچھے اور برے ذرائع استعمال کر کے انسانی فلاح کے نیک کاموں کو آگے بڑھا رہا ہے۔ پسماندہ ملکوں میں تعلیم کی شرح عام طور پر کم ہوتی ہے۔ اگر وہاں انسانی بہبود کے لیے دھونس اور جبر سے کام لیا جائے تو اسے برا نہیں سمجھنا چاہیے۔"

"ساگا اور انسانی فلاح دو متضاد حقیقتیں ہیں۔ اگر ہیروئن کے طلب گاروں کو اس نشے کی فراہمی کو تم انسانی فلاح کا کام سمجھتے ہو تو ساگا واقعی یہاں کا سب سے بڑا مصلح ہے" میں نے استہزائیہ لہجے میں کہا۔

"وہ ہیروئن یعنی موت کا سوداگر ہے؟" اس نے بے اعتباری سے پوچھا۔

"ہے نہیں بلکہ تھا۔ اب وہ اپنے کیفر کردار کو پہنچ چکا ہے" میں نے سپاٹ لہجے میں بتایا۔

"تو تم نے اسے بھی مار دیا" وہ بے اختیار بول اٹھا "تم میں یہی خرابی ہے کہ تم نے مجرموں کو سزا دینے کا اختیار یہاں کے قانون سے چھین کر اپنے ہاتھوں میں لے لیا ہے۔ یہ قابل تعریف نہیں ہے۔"

"میں خرابی کا اعتراف کرتا ہوں مگر ساگا کا قاتل کوئی اور ہے۔ وہ کچھ دن اور زندہ رہتا تو شاید میرے ہاتھ اس کی گردن تک پہنچ جاتے لیکن وہ اس سے پہلے ہی چل بسا۔"

"ہاں، جان کو سنی سے فون پر یہی خبر ملی تھی کہ وہ قریب المرگ ہے۔ مگر سنی کہاں ہے؟"

قتل و خونریزی کے ذکر پر وہ مضطرب ہوا جا رہا تھا۔ کوسنی کی لاش ایک کمرے میں موجود تھی مگر وہ اس کے انجام سے واقف نہیں تھا۔ میں نے جواب دیا "وہ جہاں بھی ہو، مکافاتِ عمل سے نہیں بچ سکے گا۔"

"اور جان کا کیا بنے گا؟" اس نے میری آنکھوں میں جھانکتے ہوئے پُرتشویش لہجے میں پوچھا۔

"اصولی طور پر یہ میرا مجرم ہے۔ مجھے اس کی قسمت کا فیصلہ کرنا چاہیے لیکن ساتھ ہی یہ تمہارا دوست بھی ہے۔ میں اپنی طرف سے خیرسگالی کے اظہار میں کہہ سکتا ہوں کہ تم چاہو تو اسے اپنے ساتھ لے جاؤ۔ طبی امداد دینے کے بعد اس سے پوچھو کہ یہ تباہی کے راستے پر کیوں چل رہا ہے۔"

"میں تمہاری پیشکش قبول کرتا ہوں" اس نے مطلبی انداز میں سہلاتے ہوئے کہا "جان کو میں لے جاؤں گا مگر پھر اس لنڈا کا معاملہ باقی رہ جاتا ہے۔ جان بتا رہا تھا کہ وہ تمہاری قیدی ہے۔"

"میرا نہیں، وہ یہاں کے قانون کا قیدی ہے۔ اس کا ذکر درمیان میں مت لاؤ اور یہ بتاؤ کہ ڈیرا کے بارے میں تم نے کیا سوچا ہے۔ میں جلد از جلد اسے آزاد دیکھنا چاہتا ہوں" میں نے مفکرانہ لہجے میں کہا۔ میں دل ہی دل میں ڈر رہا تھا کہ کہیں وہ ڈیرا کی آزادی کو اس لنڈا کی رہائی سے مشروط نہ کر دے۔

"یہ دونوں الگ الگ معاملات ہیں" اس نے دوٹوک لہجے میں کہا۔ ہر معاملے میں اس کا ذہن بہت واضح تھا۔ اس نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا "ڈیرا کو اس طرح اغوا کر کے یرغمال بنانا غیر قانونی اور غیر انسانی فعل ہے۔ اگر وہ تمہارے ساتھ جانا چاہتی ہے تو میں اسے نہیں روکوں گا۔ اس کی رائے جاننے تک تمہیں انتظار کرنا ہوگا۔"

"تم کس بات کا انتظار کرنا چاہتے ہو؟" اول خان نے گفتگو میں حصہ لیتے ہوئے پوچھا۔

"جان اسے مسکن دواؤں کی نپی تلی خوراک دے رہا تھا۔ رات کے کھانے کے لیے وہ گیارہ بجے کے لگ بھگ ہوش میں آئے گی۔ اس وقت ڈیرا سے بات کر لی جائے گی۔ اس نے تم سے نفرت کا اظہار کیا تو جان کو یہ حق حاصل ہوگا کہ وہ ڈیرا کو سکون آور دوا دے کر دوبارہ گہری نیند سلا دے" اس کی تجویز معقول تھی۔

"اتنی دیر انتظار کیا جا سکتا ہے لیکن یہ وقت یہاں گزارنا

خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔ یہ جگہ سنی کی نظروں میں آ چکی ہے۔ وہ اپنے کچھ ساتھیوں کے ساتھ دوبارہ ادھر کا رخ کر سکتا ہے۔" میں نے ایک فرضی خطرہ کھڑا کر کے اسے متبادل تجویز سوچنے پر مجبور کر دیا۔ میری دانست میں بہترین صورت یہ ہوتی کہ ہم لوگ اسی کے گھر میں ڈیرا کے قریب رہ کر اس کے ہوش میں آنے کا انتظار کرتے۔

میری توقع کے برعکس وہ ذرا بھی فکر مند ہوئے بغیر بے پروائی سے بولا "میں مزید کشت و خون نہیں دیکھنا چاہتا۔ جان کو یہاں سے ہٹانا ہی ہے۔ اگر تم لوگ شریفانہ رویے کی یقین دہانی کراؤ تو یہ رات میرے گھر میں گزار سکتے ہو۔ یہ خیال رکھنا کہ میری بیوی بہت حساس اور زود رنج واقع ہوئی ہے۔"

"تم بے فکر رہو۔" میں نے دل ہی دل میں خوش ہوتے ہوئے کہا "تمہاری چھت کے نیچے ہم شریف النفس مہمان ثابت ہوں گے لیکن ہم ابھی تک اپنے میزبان کے نام سے واقف نہیں ہیں۔"

"میرا نام جارج اسٹارک ہے۔ پہلے میں قونصل خانے میں ویزا افسر ہوا کرتا تھا۔ آج کل کمرشل ایجنسی کی دیکھ بھال کر رہا ہوں۔ میری بیوی کا نام جینی ہے۔ بچوں کے نام ٹیڈ اور سوبر ہیں۔"

مجھے جان سے نمٹنے کے بعد بھی ڈیرا تک پہنچنے کا معاملہ بہت مشکل اور سنگین نظر آ رہا تھا لیکن جارج نے سامنے آ کر ہماری مشکل کو اس قدر آسان کر دیا تھا کہ مجھے اپنے مقدر کی یاوری پر یقین نہیں آ رہا تھا۔ وہ ہماری بہت سی اچھی اور بُری باتوں سے واقف ہونے کے باوجود ہم سے اس طرح تعاون کر رہا تھا جیسے وہ بھی اس کے بڑوں کا حکم رہا ہو۔

"جینی اس قدر حساس اور زود رنج ہے تو میرا مشورہ ہے کہ جان کو اپنے گھر مت لے جاؤ۔" ارول خان نے اسے رائے دی۔ "اس کے بگڑے ہوئے چہرے اور خون میں نہائے ہوئے وجود کو دیکھ کر وہ ذہنی کیفیت سے دوچار ہو سکتی ہے۔ سچی بات یہ ہے کہ ٹانگیں چھرے جانے کی وجہ سے جان کی کافی جلد پھٹ چکی ہے..."

"بس زیادہ منظر کشی مت کرو۔" جارج نے ہاتھ اٹھا کر ارول خان کو خاموش کر دیا "تمہاری بات میری سمجھ میں آ گئی ہے۔" اس کی پیشانی پر اچانک ہی فکر آمیز سلوٹیں پڑ گئی تھیں۔

"تم چاہو تو ہم اسے اسپتال پہنچا سکتے ہیں۔" میں نے اسے ایک اور پیشکش کی۔

"نہیں، تم اس کے جانی دشمن ہو۔ میں اسے تمہارے رحم و کرم پر چھوڑنے کا خطرہ مول نہیں لوں گا۔" اس نے صاف گوئی سے کام لیتے ہوئے مجھے ٹکا سا جواب دے دیا اور میں سٹپٹا کر رہ گیا۔

وہ گہری سوچ میں ڈوب گیا۔ موقع پا کر ارول خان میرے قریب سرک آیا اور عام سے انداز میں اردو میں بولا "سنی کے بارے میں جھوٹ بول کر تم نے خطرہ مول لیا ہے۔ اس کی لاش یہاں سے غائب ہونی چاہیے ورنہ ہمارے ہاتھ آتا ہوا ایک شکار نکل جائے گا۔ ہم نے اسے مطمئن کر دیا تو آگے چل کر یہ ہمارا مخبر بھی بن سکتا ہے۔"

"ابھی میں نے سنی کا نام سنا ہے۔" ارول خان کے خاموش ہوتے ہی جارج بول پڑا "ان کے بارے میں تم لوگ اپنی زبان میں کیا باتیں کر رہے ہو؟"

"سنی کی طرف سے متوقع حملے کی بات ہو رہی تھی۔" میں نے جلدی سے کہا "جان کو یہاں چھوڑ گیا اور سنی بچ گیا تو وہ جان کو زندہ نہیں چھوڑے گا۔ ہم نے تمہاری وجہ سے اپنے دشمن کو معاف کر دیا ہے تو اب اسے زندہ بھی دیکھنا چاہتے ہیں۔ یہ بار آنیاز ہمارا ایثار رائیگاں جائے گا۔"

"تم مشورے کرو میں بھی سوچ رہا ہوں۔ کوئی نہ کوئی راہ نکل ہی آئے گی۔"

"یہ مخبر بننے والوں میں سے نہیں ہے۔" میں نے اردو میں ارول خان سے کہا "یہ باتیں بعد میں کی جا سکتی ہیں۔ فی الحال یہ سوچو کہ مردے کا کیا کیا جائے۔ اس لاش کا جارج کی نظروں میں آنا قطعی مناسب نہیں ہے۔"

"میں سنی کو فون پر ہدایت دیے دیتا ہوں۔ ہم لوگوں کے یہاں سے نکلنے کے بعد وہ اپنا کام کر گزرے گا۔"

"الفریڈ ڈریو یہ کام کیوں نہیں کر سکتا!؟" میں نے سوچتے ہوئے کہا "وہ یہیں موجود ہے۔ ذرا سی دیر میں سنی کو غائب کر سکتا ہے۔ کسی کو کانوں کان بھی پتا نہیں چل سکے گا کہ وہ یہاں آیا تھا۔"

"میں نے بھی سوچا تھا مگر وہ موٹر سائیکل پر آیا ہے۔ لاش کیسے لے جائے گا۔"

"اس وقت تمہاری گاڑی شاید کام آ رہی ہے۔ اگر تم اپنی گاڑی اس کے حوالے کر دو تو کسی دقت کے بغیر یہ کام خوش اسلوبی سے پورا ہو سکتا ہے۔"

"اور ہم اپنے اس نئے ہمدرد سے لفٹ لیں گے؟" اس کا لہجہ استفسار طلب تھا۔

"ہم الفریڈ کی موٹر سائیکل استعمال کر لیں گے۔ جارج کو یہ باور کرنے میں کوئی دشواری نہیں ہوگی کہ ہم دونوں موٹر سائیکل پر سوار ہو کر یہاں آئے تھے۔ واپسی پر ڈیرا کے لیے ٹیکسی لے لی جائے گی۔"

"ٹھیک ہے۔ تم اسے باتوں میں لگاؤ۔ میں الفریڈ کو ہدایات دے کر آتا ہوں۔"

"تم ہم پر اعتبار کرنے کے لیے تیار نہیں ہو۔ ہماری سمجھ میں نہیں آ رہا کہ جان کے لیے کیا کیا جائے؟" میں نے قدرے توقف کے بعد تھکی ہوئی آواز میں جارج سے کہا "تم نے اس بارے میں کیا سوچا ہے؟"

"میں دوسروں سے زیادہ امریکن نہیں ہوں۔" اس نے قدرے چڑچڑے لہجے میں جواب دیا "اگر جان کی کوئی اہمیت ہے تو

اس کے بارے میں دوسروں پر بھی برابر کی ذمے داری عائد ہوتی ہے۔"

"بات میری سمجھ میں نہیں آئی۔" میں نے الجھن محسوس کرتے ہوئے کہا۔

"یہاں تک جو ہونا تھا، وہ ہو گیا۔ میں نے پوری ذمے داری سے اپنا کام نبھایا ہے۔ اس سے آگے میری مجبوریاں حائل ہیں۔ میں قونصل خانے کے ریذیڈنٹ میڈیکل آفیسر کو مطلع کیے دیتا ہوں۔ وہ فوری ایمبولینس بھیج کر جان کو یہاں سے اٹھوا لے گا۔ وہ بھی امریکی قومیت کا حامل ہے۔ اسے میرا ہاتھ بٹانا ہوگا۔"

اس کی وہ تجویز قابل عمل ہونے کے ساتھ ساتھ خطرناک بھی تھی۔ ہماری موجودگی میں جو لوگ جان کو لے جانے کے لیے آتے، ان کا جارج کے خیالات سے متفق ہونا قطعی ضروری نہیں تھا۔ ہماری موجودگی کی اطلاع ملتے ہی وہ محاذ آرائی پر کمربستہ ہو سکتے تھے۔ اگر ایمبولینس کی آمد کے ساتھ وہاں کوئی نیا ٹکراؤ شروع ہو جاتا تو ویرا کو نکال لے جانے کا معاملہ کھٹائی میں پڑ سکتا تھا۔

"میڈیکل آفیسر کو تم کیا کہانی سناؤ گے؟" میں نے تشویش سے سوال کیا۔

"کہانی کی ضرورت ہی نہیں ہے۔ جو ہوا ہے، وہ صاف صاف بتا دوں گا۔"

اس قبیلے کے عزائم خطرناک تھے۔ اس سے کچھ بعید نہیں تھا کہ حق و صداقت اور انصاف کا پرچم بلند رکھنے کی دھن میں وہ ہمارا بیڑا غرق کرنے کے پورے پورے اسباب مہیا کر دیتا۔

"تمہاری اس کہانی میں ہمارا ذکر بھی آئے گا؟" میں نے تعجب طلب لہجے میں پوچھا۔

"لازمی بات ہے۔ جان خود بخود زخمی ہو کر تو اپنے ہاتھ پیر نہیں باندھ سکتا۔"

"تم یہ ذمے داری مفرور سنی پر بھی ڈال سکتے ہو۔ مصلحت کی خاطر بولا جانے والا جھوٹ، جھوٹ نہیں کہلاتا۔" میں نے زور دے کر کہا۔ اس وقت تک اول خان موقع پا کر خاموشی سے باہر کھسک گیا تھا۔

"لیکن مصلحت آمیز جھوٹ بھی کیوں بولا جائے۔ میں نے بالفرض چھپا بھی لیا تو جان ہوش میں آ کر سب کچھ بتا دے گا۔ اس سے بہتر ہے کہ میں دروغ گوئی نہ کروں۔ یہ میرا وعدہ ہے کہ اس کے پوچھے بغیر میں یہ نہیں بتاؤں گا کہ تم لوگ اس وقت بھی میرے مکان میں موجود ہو۔ میرا مقصد کسی کو پکڑوانا یا سزا یاب کرانا نہیں ہے۔ میں صرف اور صرف جان کی زندگی بچانے کا خواہش مند ہوں۔"

"سنو جارج!" میں نے اس کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر اس کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے کہا۔ "تم ایک اچھے آدمی ہو۔ جھوٹ، فریب اور مکاریوں بھرے اس دور میں تم جیسے لوگوں کا دم غنیمت ہے۔ اسی احترام کی وجہ سے ہم نے ہتھیار واپس رکھ لیے ہیں اور تم سے کوئی بگاڑ پیدا کیے بغیر واپس جانا چاہتے ہیں ورنہ ہمارے سامنے متبادل راستہ بھی موجود تھا۔ جان بتا چکا ہے کہ ویرا تمہارے گھر میں ہے۔ تمہارے نشخے سے سر پر زخم لگا کر ہم تمہیں بھی جان کے ساتھ اس کمرے میں بند کر دیں اور تمہارے گھر میں گھس جائیں تو کون ہمیں روک سکے گا۔ اس خوفناک کارروائی سے حساس اور نرم دل مینسی دہشت زدہ ہو جائے گی.... تمہارے لیے مسائل کھڑے ہو جائیں گے مگر ہم بہت آسانی سے ویرا کو نکال لے جائیں گے۔ دنیا کی کوئی طاقت ہمیں نہیں روک سکے گی۔"

"میں تمہاری دھمکی سمجھ رہا ہوں۔" وہ بے چینی سے بولا۔ "تم چاہو تو مجھے گولی بھی مار سکتے ہو۔"

"ہم نے مقصد خون ریزی نہیں کرتے۔ ہم دہشت گرد نہیں ہیں.... میں تمہیں یہ بھی بتا دوں کہ میں نے تمہیں دھمکی نہیں دی ہے۔ حقائق سے آگاہ کرنے کی کوشش کی ہے۔ اب تمہارا رویہ کچھ بھی ہو، ہم تم پر تشدد کر کے تمہارے اہل خانہ کو ہرگز ہراساں نہیں کریں گے۔ مجھے معلوم ہے کہ ایسے صدمات سے گزرنے والے بعض افراد عمر بھر کے لیے اپنا ذہنی توازن تک کھو بیٹھتے ہیں۔ مینسی پر یہ ظلم نہیں کیا جا سکتا۔"

میں نے تلخ کلامی کے بجائے نرم اور ہموار لہجے میں اسے رسان سے سمجھانے کی کوشش کی تھی جو وہ سمجھ رہا تھا۔ وہ ایک صلح جو، راست گو اور مرنجان مرنج قسم کا آدمی تھا۔ اس کی ذکاوت میں بھی کوئی کلام نہیں تھا۔ وہ میری زبان سے نکلے ہوئے ہر لفظ کی روح کو اچھی طرح سمجھ رہا تھا۔

"جان میرے پاس پناہ لینے آیا تھا۔ یہ بات کئی افراد کے علم میں ہے۔ اب وہ یہاں زخمی بلکہ بے ہوشی کی حالت میں بندھا ہوا پڑا ہے۔ تمہارے ذکر کے بغیر جان کی اس درگت کا راز کہاں سے پیدا کیا جا سکتا ہے۔"

"مجھے اندازہ ہو چکا ہے کہ جھوٹ بولنا تمہارے مزاج کے خلاف ہے۔ یہ بات تمہارے بڑے اور ساتھی بھی جانتے ہوں گے۔ تم ایک مرتبہ جو کچھ بتاؤ گے اس پر یقین کر لیا جائے گا۔ تمہیں جرح کا سامنا نہیں کرنا پڑے گا۔"

"مسئلہ تو یہی ہے کہ میں انہیں کیا بتاؤں؟ میں ایسی کہانی کہاں سے لاؤں جو تمہارے لیے بھی قابل قبول ہو۔"

"جان تمہارے پاس رو پوش تھا لیکن تم کو جواب دہ نہیں تھا۔ تمہیں کچھ نہیں معلوم کہ وہ کن لوگوں سے اور کس قسم کے رابطے کر رہا تھا۔ دس بجے وہ تمہارے احاطے کی دیوار کود کر ایک اہم کام کے بہانے سردار وجاہت اللہ کے احاطے میں پہنچا۔ اس نے دس منٹ بعد آنے کا وعدہ کیا تھا۔ جب زیادہ دیر ہو گئی تو تم اسی راستے سے یہاں پہنچے اور تمہیں جان موجودہ حالت میں نظر آیا۔ تمہیں وہ پولیس کیس نظر آ رہا تھا اس لیے تم نے اسے جھنجھٹ اٹھا کر اپنے گھر لے جانے کی کوشش نہیں کی بلکہ اپنے میڈیکل آفیسر کو مطلع کرنے کا فیصلہ کر لیا۔"

اس کی آنکھوں میں حیرت تیرنے لگی پھر اس نے تعریفی لہجے میں کہا "تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ جان چند منٹ میں واپسی کی یقین دہانی کرا کے ادھر آیا تھا۔ اس کہانی میں کسی کا نام نہیں ہے اور سب سے بڑی بات یہ ہے کہ ہر بات اپنی جگہ سچ اور پتھر کی طرح اٹل ہے۔"

"خوشی کی بات ہے کہ میرا مشورہ تمہیں قابل قبول محسوس ہو رہا ہے۔"

"اب انتظار کی کیا ضرورت ہے۔ میں یہیں سے ڈاکٹر سوئزل کو فون کیے دیتا ہوں۔"

"ابھی ساڑھے دس بھی نہیں بجے۔ تھوڑا سا وقت گزر جانے دو۔ تمہارا اتنی سرعت سے تفتیش کے لیے نکل پڑنا دوسروں کے ذہن میں بھانت بھانت کے شبہات کو جنم دے سکتا ہے۔"

وہ ایک بہانہ تھا۔ حقیقت یہ تھی کہ میں اول خان کو اتنی مہلت دینا چاہتا تھا کہ وہ اللہ ورایو کو سنی کی لاش کے بارے میں پوری بات سمجھا کر واپس لوٹ آئے تاکہ اللہ ورایو ہمارے جانے تک اپنا کام کر سکے۔

"تمہارا کہنا ہے کہ ہمارے مشن کی طرف سے تمہارے اوپر عائد کیے ہوئے الزامات بے بنیاد ہیں؟" چند ثانیوں کے توقف کے بعد جارج اسٹارک نے پُرخیال لہجے میں کہا۔

"یہ میرا کہنا نہیں، حقیقت ہے۔ تم یہ کیوں نہیں سوچتے کہ پاکستان میں بھی کسی نہ کسی حد تک قانون کی حکمرانی ہے۔ اگر میں اتنا ہی خطرناک مجرم تھا تو مقامی حکام ایک طویل مدت تک مجھے کیوں نظرانداز کرتے رہے۔ آخر کیا سبب ہے کہ میری اور راس المیڈا کی لڑائی چھڑتے ہی میرے اوپر الزامات کی بوچھاڑ کر دی گئی۔ مقابلوں میں مار کھانے کے بعد وہ لوگ دوسرے حربوں سے مجھے زیر کرنا چاہ رہے ہیں۔"

اسی وقت اول خان باہر سے لوٹ آیا۔ اس کی آنکھوں کی چمک بتا رہی تھی کہ اسے اپنے انتظامات میں کوئی غیر معمولی کامیابی حاصل ہوئی تھی۔

جارج نے سرسری نظروں سے اس کی طرف دیکھا پھر بولا۔ "مقامی حکام کی چشم پوشی کی وجوہ بتائی جاتی ہیں۔ سننے میں آیا ہے کہ تم بعض حساس ایجنسیوں کے انفارمر بھی ہو۔ وہی تم کو بچاتی ہیں۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تمہارے بڑے ایک سرکاری انفارمر سے ڈرتے ہیں" میں نے استہزائیہ لہجے میں کہا "اگر ان کو معلوم ہے کہ میں کسی ایجنسی کا انفارمر ہوں تو انہیں مجھ سے دور رہنا چاہیے۔ اس ملک میں رہ کر یہاں کے کسی بھی سرکاری اہل کار کے خلاف کام کرنا سفارتی آداب کے منافی ہے۔ مجھ پر جھوٹا سچا الزام لگانے کے چکر میں وہ لوگ خود ہی اپنے گناہوں کا اعتراف کرنے پھرتے ہیں۔"

"معلوم ہو رہا ہے کہ ہم نے یہ رات جان کے سوگ میں اسی کے سرہانے گزارنے کا فیصلہ کر لیا ہے" اول خان نے بلند آواز میں دخل انداز ہوتے ہوئے ہم دونوں کو ٹوکا۔

"اوہ!" جارج یک بیک مضطرب ہو گیا "دیر ہونے سے بیٹسی پریشان ہو جائے گی۔ میں ڈاکٹر سوئزل کو اپنے گھر سے بھی فون کر سکتا ہوں اور پھر وہ راکا قصہ بھی طے ہوتا ہے۔"

ہم دونوں اس کے ساتھ دروازے کی طرف پلٹے مگر وہ جانے جانے جم کر کھڑا ہو گیا۔ چند ثانیوں تک وہ باری باری ہم دونوں کو گھورتا رہا پھر سپاٹ آواز میں بولا "یہ نہ سمجھنا کہ تم نے اپنی باتوں میں الجھا کر مجھے بے وقوف بنا لیا ہے۔ میں سوچ سمجھ کر تمہیں اپنے گھر لے جا رہا ہوں۔ مجھے توقع ہے کہ وہاں تم میرے یا میرے بال بچوں کے لیے کسی قسم کی دشواریاں کھڑی نہیں کرو گے۔"

میں نے اپنی جیب سے سنی کا بھرا ہوا ریوالور نکال کر اس کی طرف بڑھا دیا اور کہا "خیر سگالی کے اظہار میں میری طرف سے یہ تحفہ قبول کرو۔ ہم میں سے کوئی اپنے وعدے سے انحراف کرے تو اسے اسی ریوالور سے شوٹ کر دینا۔ ہمارے برتاؤ سے تمہیں کوئی پریشانی نہیں ہوگی۔"

اس نے میرے ہاتھ سے ریوالور لے لیا اور اسے چیک کر کے سیفٹی کیچ لگایا اور پھر اپنی جیب میں ڈال لیا۔

وہ ایک جھٹکے سے واپسی کے لیے چلا تو میں نے راہداری کا ایک بلب روشن کر دیا۔ بلی کے تھیلے سے باہر آ جانے کے بعد وہ احتیاطی تدابیر اپنی افادیت کھو بیٹھی تھیں۔

ویران عمارت کے فرش پر ہمارے قدموں کی آواز بہت نمایاں تھی۔ یہ قدرے عجیب سی بات تھی کہ سردار وجاہت اللہ نے کمروں میں پورے فرش پر دبیز قالین ڈلواتے ہوئے راہداریوں کو نظرانداز کر دیا تھا۔ اس فرق کا ایک فائدہ ضرور تھا کہ کمروں میں موجود افراد کو آنے جانے والوں کی قدموں سے اپنے آس پاس ہونے والی نقل و حرکت کا مکمل علم ہو سکتا تھا اور شاید اس کنگال کروڑپتی کی سوچ بھی یہی رہی ہو۔

"ذرا اس کمرے میں چلو" اول خان نے جارج اسٹارک سے فرمائش کی تو میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ وہ اسی کمرے کی طرف اشارہ کر رہا تھا جس میں سنی کی بگڑی ہوئی لاش موجود تھی۔

"سنی سے اس کمرے میں ہمارا ٹکراؤ ہوا تھا" اول خان نے ایک دیوار گیر بلب روشن کر کے کہا "پھر وہ میدان چھوڑ کر بھاگ نکلا۔ یہاں گرد و غبار پر تمہیں جدوجہد کی علامات مل جائیں گی۔"

اس وقت کمرا خالی پڑا ہوا تھا۔ میں سمجھ گیا کہ اول خان مجھے اپنی کارکردگی سے آگاہ کرنے کے لیے اس کمرے میں داخل ہوا تھا۔ اس نے اللہ ورایو کو مختص ہدایات دینے کے بجائے سنی کی لاش اپنی گاڑی میں ڈال کر وہاں سے روانہ کر دیا تھا۔ ہمارے حساب سے میدان صاف ہو چکا تھا۔

"تم مجھے اس کمرے میں کیوں لائے ہو؟" جارج نے الجھ کر اول خان سے سوال کیا۔

"محض تمہاری تسلی کے لیے" اول خان نے دبدبے سے کہا "ورنہ تم یہ بھی سوچ سکتے تھے کہ ہم نے سنی کو مار کر کہیں ڈال دیا ہے اور تم سے غلط بیانی کر رہے ہیں۔"

"اس وقت سب کٹھ پتلیاں ہیں۔ میری نظروں میں صرف دو افراد کی اہمیت ہے" اس نے کمرے سے نکل کر دوبارہ نکاسی کے راستے کی طرف بڑھتے ہوئے کہا "جان سیموئیل اور ریرا لا ئینڈ۔ جان کو زندہ رہنے کا حق حاصل ہے اور ریرا کو اس کی مرضی کے مطابق تمہارے یا جان کے ساتھ رہنے کی آزادی ملنی چاہیے۔ سنی صرف ایک بہانہ تھا' جان کی بدقسمتی کا بہانہ۔ وہ آیا اور جان کے لیے ایک مشکل صورت حال پیدا کر کے چلا گیا۔"

"میں لکھ کر دے سکتا ہوں کہ جان کو اب دنیا کی کوئی طاقت نہیں بچا سکے گی" اول خان اردو میں بڑبڑایا "اس کے زخموں سے کافی خون بہہ چکا ہے اور بند پپوٹوں کے نیچے اس کی آنکھوں کی پتلیاں بہت اوپر جا چکی ہیں۔ صبح ہونے سے پہلے وہ بھی جہنم واصل ہو جائے گا۔"

جارج اول خان کی زبان سے اردو سن کر چونکا تھا۔ میں نے اسے اطمینان دلانے کے لیے خوشگوار لہجے میں اول خان سے کہا۔ "ہم جان کے لیے اپنے ان ہمدردانہ جذبات کا اظہار اردو کے بجائے انگریزی میں بھی کر سکتے تھے۔ تمہارے اردو بولنے سے جارج کے ذہن میں شکوک و شبہات پیدا ہو سکتے ہیں۔"

"فکر کی بات ہے" جارج نے میری تائید کی "مگر یہ بات بھی اپنی جگہ اٹل ہے کہ اضطراریا بے ساختگی کے عالم میں ہر شخص اپنی مادری زبان ہی بولتا ہے۔ ویسے یہ کیا کہہ رہا تھا؟"

"سوری جارج!" اول خان نے سنجیدگی سے کہا "مجھے جان کی حالت تشویش ناک لگ رہی ہے مگر مجھے یہ بات انگریزی میں کہنی چاہیے تھی۔ ان نازک لمحات میں باہمی اعتماد سب سے زیادہ اہم ہے۔"

"تم لوگوں کی گاڑی کس طرف ہے؟" جارج نے باہر کھلی فضا میں پہنچنے کے بعد پوچھا "اب ہم دیوار کے بجائے گیٹ سے مکان میں داخل ہوں گے۔ اپنی گاڑی اسی طرف لے چلو۔"

"ہم موٹر سائیکل پر آئے ہیں" اول خان نے کہا "تم ٹونی کے ساتھ چلو۔ میں موٹر سائیکل ادھر لے کر آتا ہوں۔"

باہر پھیلی ہوئی تاریکی میں میری متجسس نگاہیں ہر سمت میں دوڑ رہی تھیں لیکن اللہ ڈرائیو کا کہیں پتا تھا نہ اول خان کی گاڑی کہیں موجود تھی۔ وہ بہت خاموشی کے ساتھ سنی کی لاش ٹھکانے لگانے کے مشن پر روانہ ہو چکا تھا۔

"اگر آج کے دور میں سفارتی کاموں کا مطلب سازشوں کو پروان چڑھا کر ناپسندیدہ لوگوں کی سرپرستی کرنا رہ گیا ہے تو یہ کام مجھے راس نہیں آ سکے گا" میرے ساتھ اپنے گھر کی طرف جاتے ہوئے جارج خود کلامی کے انداز میں آزردگی سے کہنے لگا۔ "میرے لیے تعلیم و تدریس کا پیشہ ہی بہتر تھا۔"

"سیاست اور سفارت فراغت پسند یا راست باز لوگوں کے لیے نہیں ہوتی" میں نے اس سے اتفاق کرتے ہوئے کہا۔ "یہ شعبے ان اولوالعزم اور دنیا دار لوگوں کے لیے ہیں جو راتوں رات دولت' شہرت اور اقتدار پر قابض ہونے کا آئیڈیل لے کر ساری عمر جدوجہد کرتے رہتے ہیں۔ تمہارے لیے مشنری کی یونیورسٹی ایک بہتر جگہ تھی۔"

"جب میں دیوار سے کودا اور تم نے میری گردن دبائی تو مجھے اپنے وجود پر شرم آنے لگی تھی۔ میری ایسی اہانت کبھی نہیں ہوئی تھی۔ غنیمت ہوا کہ میرا واسطہ تم جیسے شریف حریف سے پڑا۔ کوئی عادی مجرم ہوتا تو وہ مجھے گولی ہی مار دیتا۔ میں موت سے نہیں ڈرتا لیکن ایسی شرمناک موت سے ضرور ڈرتا ہوں جس کے بعد میرے بیوی بچے بھی میرے کردار کے بارے میں شکوک و شبہات کا شکار ہو جائیں۔ بڑوں سے ورثے میں ملنے والی داغ دار شہرت نئی نسل کی ہر کامیابی کو نگل جاتی ہے۔"

چکر کاٹ کر ہم جلد ہی جارج کے مکان کے قریب پہنچ گئے۔ اول خان نے عقل مندی کی کہ ہمارے بعد وہاں آیا ورنہ گیٹ پر رکنے والی موٹر سائیکل چوکیدار کو چوکنا کر سکتی تھی۔

جارج نے گھنٹی بجانے کے بجائے چوکیدار کو آواز دے کر گیٹ کھلوایا۔ مسلح اور چاق و چوبند چوکیدار اپنے مالک کو دو اجنبی چہروں کے ساتھ باہر موجود پا کر حیران رہ گیا۔ اس کی دانست میں اس کے مالک کو گھر میں موجود ہونا چاہیے تھا۔ شاید اس کے فرشتوں کو بھی علم نہیں تھا کہ جارج دیوار پھاند کر پیچھے والے احاطے میں کودا تھا۔

نگاہوں میں تیرتی ہوئی حیرت کے باوجود چوکیدار جارج سے کوئی سوال کرنے کی ہمت نہ کر سکا۔ وہ باوقار انداز میں آگے بڑھ گیا۔ اول خان نے اپنی موٹر سائیکل باہر ہی چھوڑ دی جسے چوکیدار اندر دھکیل لایا۔

جارج کا مکان بہت خوب صورت تھا۔ لان میں جا بجا بنی ہوئی کیاریوں اور بے شمار گملوں میں کھلے ہوئے رنگا رنگ موسمی پھول خوب بہار دے رہے تھے۔ برآمدے میں واقع داخلی دروازہ بند تھا۔ شاید اس کی بیوی پچھلے حصے میں اس کی واپسی کا انتظار کر رہی تھی۔

جارج نے ہمیں برآمدے میں پڑی ہوئی بید کی آرام دہ کرسیوں پر بٹھایا اور خود دروازے پر دستک دینے کے بجائے برآمدے سے اتر کر گھر کے پچھلے حصے کی طرف چل دیا۔

"اس وقت جارج کی نبض میں فتور آ جائے تو ہم لوگ بہت آسانی سے مارے جائیں گے" اول خان نے دھیرے سے کہا۔ وہ خائف نہیں تھا لیکن بہت زیادہ مطمئن بھی نہیں تھا۔

"مجھے اس سے کسی گڑبڑ کی امید نہیں ہے لیکن پھر بھی اس کی واپسی تک ہمیں ہوشیار رہنا چاہیے۔ ستارے ساتھ نہ دے رہے ہوں تو سایہ بھی زمین سے اٹھ کر حملہ آور ہوتا ہوا محسوس ہونے لگتا ہے۔"

بظاہر ہم دونوں کرسیوں پر براجمان تھے لیکن اندر سے بے چین

نظریں مسلسل چاندوں طرف گھوم رہی تھیں۔ آخر کئی منٹ بعد برآمدے میں کھلنے والے دروازے کے آہنی قفل میں چابی گھومنے کی آواز آئی اور دروازہ کھل گیا۔

وہاں جارج اکیلا کھڑا تھا۔ اس کے چہرے پر فکرمندی کے سائے لرزاں تھے۔ اس کی دعوت پر ہم ڈرائنگ روم میں داخل ہوگئے۔ اس ذرا سے کمرے میں آرائش کے لیے ثروت کا مظاہرے سے زیادہ سلیقے سے کام لیا گیا تھا۔ وہاں بیٹھ کر تحفظ، تازگی اور آرام کا احساس ہوا تھا۔

"میں نے تم سے کہا تھا کہ جینی بہت حساس عورت ہے" وہ معذرت خواہانہ لہجے میں بولا "وہ اس بات پر پریشان ہوگئی ہے کہ میں دربار سے جاکر گیٹ سے واپس آیا ہوں اور دو مقامی میرے ساتھ ہیں۔ کراچی میں مقیم امریکنوں کو درپیش خطرات کی بار بار کی یاد دہانیوں نے جینی کو مقامیوں سے خوف زدہ کیا ہوا ہے۔ وہ تمہاری میزبانی نہیں کرسکے گی۔ میں اس وقت اسکاچ کی شدید طلب محسوس کر رہا ہوں۔ تم دونوں کیا پسند کرو گے؟"

"میں تمہارا ساتھ دوں گا" جارج کی دلچسپ نشست پر میرے دل کے کسی خانے میں خوابیدہ مے نوشی کی خواہش اچانک بیدار ہوگئی۔ ارل خان کی طرف اشارہ کرکے میں نے بات جاری رکھی۔

"اس کے لیے جوس لے آؤ۔"

"اوہ!" جارج کے پتلے پتلے گلابی ہونٹوں پر خفیف سی مسکراہٹ پھیل گئی "مجھ سے ملنے والے جشن یا کسی تقریب شراب سے انکار نہیں کرتے۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ تم لوگوں کو غیار پرست کیوں کہا جاتا ہے؟"

اس کا یہ بے ساختہ اور معصومانہ سوال بہت سخت تھا۔ لمحہ بھر کے لیے ارل خان کا چہرہ سرخ ہوگیا پھر اس نے سنبھل کر کہا "یہ سیاسی باتیں ہیں۔ ہمیں ان سے کوئی سروکار نہیں رکھنا چاہیے۔"

ڈرائنگ روم سے ملحق کھانے کا کمرا تھا۔ جارج ایک کیبنٹ میں سے جملہ لوازم ٹرے میں رکھ کر یہیں لے آیا پھر اس نے فریج میں سے آئس ٹرے بھی نکال لی۔ مغربی شراب روایات کے مطابق پہلے اس نے فریش جوس کی بوتل سے ارل خان کا گلاس لبریز کیا پھر میرے اور اپنے گلاسوں میں ڈمپل ہیگ کے برابر اسکاچ انڈیلی۔ میرے لیے وہ مقدار بعد از انتخاب بلبل تھی جس سے حلق تر ہونا بھی محال تھا۔

میں نے اپنے گلاس کی مقدار میں خود اضافہ کیا تو جارج حیران رہ گیا "تم تو اسکاچ بھی بیئر کی طرح پیتے ہو۔"

"نہیں، میں اس میں ٹھنڈا پانی ملاؤں گا" میرے جواب پر اس نے اعلا آبلہ سا قہقہہ لگایا اور اٹھ کر ٹھنڈے پانی کی بوتل لینے چلا گیا۔ میں نے اپنے لیے سگریٹ سلگالی۔

اس نے برف کے ٹکڑے ڈالے۔ میں نے اپنے گلاس کو پانی سے بھر لیا پھر بھی میرے گلاس کا رنگ گہرا تھا۔

"ہماری نئی دوستی کے نام!" جارج نے جام تجویز کیا۔ دونوں گلاس بیک وقت لبوں تک گئے اور پھر میز پر آگئے۔ جارج نے اپنے لب تر کیے تھے۔ میرے دہانے سے معدے تک آگ کی ایک گرم لکیر اتر کر چلی گئی تھی۔

"زردا کہاں ہے؟ ہمیں اس کے پاس لے چلو" میں نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کہا۔

"زردا ایک خواب گاہ میں سو رہی ہے۔ میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ وہ دوبارہ بچے کے قریب ہوش میں آئے گی۔ اتنی دیر تک تمہیں انتظار کرنا پڑے گا۔ سوئی ہوئی عورت کے کمرے میں مردوں کا جانا مناسب نہیں ہے۔" یہ کہہ کر اس نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالی اور دوبارہ بولا "ساڑھے نو بج رہے ہیں۔ اب میں ڈاکٹر موڈیل سے بات کروں۔"

وہ اپنا گلاس لے کر ڈرائنگ روم کے اس گوشے میں چلا گیا جہاں ٹیلی فون رکھا ہوا تھا۔

"اگر زردا کے ہوش میں آنے سے پہلے ڈاکٹر موڈیل یہاں آگیا اور اس نے کوئی ہنگامہ کھڑا کردیا تو کیا ہوگا؟" ارل خان نے سرگوشیانہ لہجے میں سوال کیا اور میں بھی مضطرب ہوگیا۔

اس بارے میں میں نے غور ہی نہیں کیا تھا۔ یہ ناممکن تھا کہ ڈاکٹر موڈیل سردار وجاہت اللہ کے مکان سے جان کر اٹھا کر رخصت ہوجاتا۔ اصولی طور پر اسے پہلے جارج کے گھر آنا چاہیے تھا پھر اسے ساتھ لے کر جان کی طرف جانا چاہیے تھا۔ میری سمجھ میں نہیں آیا کہ جارج کو کس طرح فون کرنے سے روکوں؟

میں نے جارج کی طرف دیکھا۔ وہ تو فون پر باتیں کرنے میں مصروف تھا جس کا مطلب تھا کہ اس کا موڈیل سے رابطہ قائم ہوگیا تھا۔ اس بارے میں کچھ سوچنا بے سود تھا۔ اب ہمیں آنے والے وقت کی تیاری کرنی تھی۔ ڈاکٹر موڈیل جیسی ہستی کو کسی بھی طرح آسانی سے نظرانداز نہیں کرسکتا تھا۔

کئی منٹ تک میرا ذہن ان ہی باتوں میں الجھا رہا۔ گلاس میں سے آتشیں سیال میرے معدے میں منتقل ہوتا رہا اور پھر میں نے عاقبانہ سوچ یکسر مسترد کردی۔

ہم بخیریت زردا کو آزاد کرانے کا مشن لے کر گھر سے نکلے تھے۔ نذر امیر کلوارز کے بعد خوش قسمتی سے جارج اسٹارک ہمارے سامنے آگیا۔ اس کے مداخلت ہونے کی وجہ سے ہمارے بعد کے مراحل آسان ہوگئے اور ہم لڑے بھڑے بغیر اس وقت جارج کے مکان میں موجود تھے۔

جہاں تک جارج اور اس کے بیوی بچوں کا تعلق تھا میں ان میں سے کسی کو نقصان پہنچانے کا ارادہ نہیں رکھتا تھا لیکن ڈاکٹر موڈیل اگر ہمارے لیے کوئی مسئلہ کھڑا کرنے کی کوشش کرتا تو اسے طاقت کے بل پر زیر کیا جاسکتا تھا اور پھر ہم طاقت ہی کے بل پر زردا کو وہاں سے نکال لے جاسکتے تھے۔

اس ناخوشگوار تصادم کے نتیجے میں جارج اور اس کے اہل

خان کا متاثر ہونا ناگزیر تھا مگر جارج اس کے لیے ساری ذمے داری ہمارے سر نہیں ڈال سکتا تھا۔

میں نے اول خان کو اپنے افکار تازہ سے باخبر کیا تو اس کا چہرہ دمک اٹھا اور وہ خوش ہو کر بولا "خدا کا شکر ہے کہ تم نے ان خطوط پر سوچنا شروع کر دیا ورنہ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے جارج کے گھر سے رخصت ہونے تک تم صاف تائب کر عدم تشدد کی زندگی اپنا لو گے۔"

جارج ٹیلی فون پر گفتگو سے فارغ ہو کر ہم لوگوں کے پاس لوٹ آیا۔

"ڈاکٹر موڈیل ایمبولینس میں اپنے دو آدمی لے کر آ رہا ہے" اس نے آتے ہی اعلان کیا "سامنا ہو جائے تو تم دونوں کو اس سے الجھنے کی ضرورت نہیں۔ وہ اس وقت جان کے لیے بہت فکرمند ہے۔ میں اسے سنبھال لوں گا۔"

"تو کیا وہ سیدھا تمہارے گھر آ رہا ہے؟" اول خان بے ساختہ سوال کر بیٹھا۔

"اور کہاں جائے گا؟ سردار وجاہت اللہ کا گھر اس کے لیے اجنبی ہے" اس نے کہا اور اپنا گلاس خالی کر کے یہ کہتا ہوا اٹھ گیا کہ وہ بچی کو دیکھ کر چند منٹ میں واپس آ جائے گا۔

"میں سنتا رہا ہوں کہ مغرب میں خاندانی رشتے بہت کمزور اور احترام سے عاری ہوتے جا رہے ہیں لیکن جارج اپنے رویے سے ان سب باتوں کو غلط ثابت کر رہا ہے" اول خان نے خوش گوار حیرت سے کہا۔

"جارج اسٹارک کی ذات میں اخلاق، کردار اور زندگی کی دوسری قدروں کا ایک عمدہ تسلسل موجود ہے۔ اسے اپنی عزت نفس عزیز ہے۔ فریب کاری سے نفرت ہے، وہ قناعت پسند ہے اور اسی لیے بیوی بچوں سے محبت کرتا ہے۔ لالچی اور مکار شخص تو شاید اپنی ذات سے بھی وفادار نہیں ہوتا" میں کہنے لگا "زندگی بہت سی اقدار کا مجموعہ ہوتی ہے۔ جارج کو صحیح تربیت اور صحبت ملی ہے اس لیے وہ مثالی روئیوں کا عادی نظر آتا ہے۔ بگڑے ہوئے لوگ قدم قدم پر ان اقدار کی دھجیاں بکھیرتے ہوئے نظر آتے ہیں۔"

اس کی واپسی تک ہم دونوں اسی کے بارے میں باتیں کرتے رہے۔ اپنے کردار کی مضبوطی کی وجہ سے وہ اسی لائق تھا کہ اس کے بارے میں باتیں کی جاتیں اور اس کی کامیاب زندگی سے سبق لیا جاتا۔

جب وہ سر جھکائے اپنے لیے اسکاچ کا دوسرا گلاس بنا رہا تھا تو میں یہ سوچ کر دل ہی دل میں نادم ہو رہا تھا کہ میں امریکنوں کو مجموعی طور پر ہمیشہ برے القاب سے یاد کرتا رہا تھا جب کہ جارج بھی امریکن ہی تھا۔ یہ ایک اتفاق تھا کہ جارج سے پہلے جو لوگ مجھ سے ٹکرائے وہ سب ہی چالاک، مکار اور خونی درندے تھے۔ ایسے لوگوں کے ذریعے کسی بھی قوم کا صحیح تعارف حاصل نہیں ہوتا کیونکہ قوم بہرحال افراد ہی کا مجموعہ ہوتی ہے۔ افراد کے مزاجوں کا تضاد ظاہر کرنے کے لیے براس، لینڈا اور جارج اسٹارک کی صورت میں دو جیتے جاگتے امریکن میرے سامنے تھے۔

ڈیفنس کراچی کا ایک کشادہ اور بہت پرسکون علاقہ ہے جہاں اندرونی حصوں میں ٹریفک کا شور تو درکنار، ہارن کی آواز بھی بھولے بھٹکے ہی سنائی دیتی ہے۔ جارج کا مکان ایسے ہی علاقے میں واقع تھا۔ باہر ہارن کی تیز آواز گونجی تو ہم تینوں ہی بری طرح چونکے تھے۔

"یہ باہر کے کسی آدمی کی حرکت ہے" جارج نے خوش دلی سے کہا "ڈیفنس کے مکین عام طور پر یوں ہارن نہیں بجاتے۔"

"ہاں... ڈیفنس میں سارے ہی فرشتے جو بستے ہیں" اول خان نے زہرخند کے ساتھ کہا۔

"نہیں، یہاں چور، ڈاکو، اسمگلر اور قاتل بھی ضرور بستے ہوں گے۔ یہاں ہر مکان اپنی جگہ پر ایک جزیرہ ہے۔ کسی کو غرض نہیں ہوتی کہ اس کے پڑوس میں کون رہ رہا ہے۔ اس ماحول میں بدنام لوگوں کو چھپنے کا موقع مل جاتا ہے مگر وہ بھی دوسروں کی دیکھا دیکھی ایسی حرکتوں سے گریز کرتے ہیں تاکہ نظروں میں نہ آ جائیں..."

اس کی بات ادھوری رہ گئی کیونکہ مسلح چوکیدار دروازے پر آ موجود ہوا تھا۔

"ڈاکٹر موڈیل ایمبولینس میں آئے ہیں۔ آپ کو باہر بلا رہے ہیں" جارج کے متوجہ ہونے پر اس نے آخری فقرے جس لب و لہجے میں ادا کیے تھے اس کا قریب ترین ترجمہ یہی ہو سکتا تھا۔

"میں آتا ہوں" جارج یہ کہہ کر سرعت سے باہر نکل گیا۔

میرے سر سے ایک بوجھ ہٹ گیا۔ ڈاکٹر موڈیل نے خود اندر آنے کے بجائے جارج کو باہر بلایا تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ وہ جلد از جلد جان تک پہنچنے کے لیے بے چین تھا۔ وہاں جان جس ابتر حالت میں پڑا ہوا تھا اس کی بنا پر مجھے یقین تھا کہ موڈیل طبی امداد کا فوری انتظام کر کے اسے جلد از جلد کسی آپریشن تھیٹر تک لے جانا چاہے گا اور یوں واپسی میں بھی اس سے سامنا ہونے کا خطرہ ٹلتا ہوا نظر آ رہا تھا۔

"گلاس جلدی ختم کرلو۔" اول خان نے اپنی جگہ چھوڑتے ہوئے مجھ سے کہا۔

"کیوں؟ کیا ارادہ ہے تمہارا؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے خشک لہجے میں پوچھا۔

"پونے گیارہ بج چکے ہیں" اس نے اپنی رسٹ واچ میرے سامنے کرتے ہوئے کہا "جارج دس پندرہ منٹ میں واپس نہیں آسکے گا۔ ڈاکٹر موڈیل بھی آگیا ہے۔ ہمیں جلد از جلد ویرا تک پہنچنا چاہیے۔"

جارج اسٹارک کی غیر موجودگی میں اس کی اجازت کے بغیر مکان کے اندرونی حصوں میں گھسنا غیر اخلاقی حرکت تھی۔ بات صرف جارج کی ہوتی تو میں سختی سے اول خان کی مخالفت کرتا لیکن جارج جن لوگوں کے لیے کام کر رہا تھا وہ بدترین قسم کے تھے اور اخلاقی ذاتوں پر غور کرنے سے زیادہ حریف کو ادھیڑ ڈالنے میں دلچسپی رکھتے تھے۔

اول خان کے ساتھ اندرونی حصے میں داخل ہوتے ہوئے مجھے یہ اندیشہ لاحق تھا کہ ہم ویرا کی تلاش میں کہیں جینی کی خواب گاہ میں نہ جا گھسیں۔ اس بدتمیزی پر خوف کی وجہ سے وہ شاید ہمیں ٹوکتی نہ لیکن جارج پر ضرور برہم ہوتی کہ اس نے مہذب سے عاری سفاکوں کو اپنے گھر میں کھلا چھوڑ دیا تھا۔

ہم نے کسی طرح تاکا جھانکی کرنے سے پہلے کے بعد دیگرے ہر بند دروازے کا جائزہ لے ڈالا اور اس نتیجے پر پہنچے کہ اس گھر میں سونے کے صرف تین ہی کمرے تھے۔ ان میں سے آخری سرے پر بنا ہوا کمرا ایسا تھا جو بیرونی دروازہ ہونے کی صورت میں شاید پورے گھر سے الگ تھلگ ہو کر گیسٹ روم کا کام دے سکتا تھا۔

اول خان نے آہستگی سے دروازے کا ہینڈل گھما کر زور ڈالا مگر دروازہ ٹس سے مس نہ ہوا۔ اول خان نے دروازے کے اوپری اور نچلے حصوں پر دباؤ ڈالا تو وہ اپنی جگہ سے ہلتے ہوئے محسوس ہوئے۔ اس کا مطلب تھا کہ وہ دروازہ اندر سے بولٹ نہیں تھا بلکہ باہر سے مقفل کیا گیا تھا۔

جینی یا بچوں کے زیر استعمال ہونے کی صورت میں وہ دروازہ بولٹ ہونا چاہیے تھا۔ جارج کی باہر موجودگی میں دروازہ مقفل ہونے کا کوئی جواز نہیں تھا۔ لازمی طور پر بے ہوش ویرا کو اسی کمرے میں رکھا گیا تھا۔

اول خان بچوں کے بل چلتا ہوا کہیں غائب ہو گیا۔ چند منٹ بعد وہ واپس آیا تو اس کے پاس موٹے اور پتلے کئی تار کے ٹکڑے موجود تھے جو اس نے میرے حوالے کر دیے۔

اس کی اس حرکت پر میں مسکرا کر رہ گیا اور فوراً ہی تار کی مدد سے تالا کھولنے کی کوشش شروع کر دی۔

نقب زنی کو میں نے کبھی بھی پیشے کے طور پر نہیں اپنایا تھا لیکن مختلف قسم کے پیچیدہ تالوں کو کھولنا ہمیشہ میرا شوق رہا تھا۔ ویسے لیور والا وہ جنس آلۂ قفل صرف نمائشی تھا۔ تیسری کوشش میں تالا کھل گیا۔

دروازہ کھول کر ہم دونوں پھرتی سے اندر گھسے۔ سامنے ہی مسہری پر کوئی نازک سا وجود چادر میں لپٹا سو رہا تھا۔ اول خان نے دروازہ بند کر کے اندر سے بولٹ کر لیا اور میں مسہری تک پہنچ گیا۔

بدن پر سے چادر ہٹائے بغیر میں نے اندازہ لگا لیا کہ وہ ویرا ہی تھی۔ اس نے سر سے پیر تک چادر اوڑھی ہوئی تھی۔ میں نے دھیرے دھیرے اس کے چہرے سے چادر کھینچ لی۔

وہ ذرا کسمسائی مگر اس کی گہری نیند یا بے ہوشی میں کوئی فرق نہیں آیا۔

اس کی بڑی بڑی آنکھوں پر پپوٹوں کی چلمن گری ہوئی تھی۔ اس سے نیچے لمبی لمبی پلکوں کی جھالر تنی ہوئی۔ سرخ و سفید چہرے پر ایسا بیکراں اطمینان پھیلا ہوا تھا جیسے وہ دشمن کی قید کے بجائے اپنے کمرے میں سو رہی ہو۔

"جارج نے اسی لیے کسی عورت کی خواب گاہ میں اجنبی مردوں کے داخلے کی مخالفت کی تھی" اول خان نے مجھے ٹہوکا دے کر کہا "گھورنے کے بجائے اسے ہوش میں لانے کی کوشش کرو۔"

سچ یہ ہے کہ ایک طویل وقفے کے بعد اسے بے حجابی کے ساتھ عالم خواب میں دیکھ کر مجھ پر بے ساختہ رقت سی طاری ہونے لگی تھی۔ میں نے جھرجھری لے کر خود کو سنبھالا اور سائیڈ ٹیبل پر رکھی ہوئی منرل واٹر کی بوتل سے اس کے منہ پر پانی کے چھینٹے دینے لگا۔

پتا نہیں ویرا کے ذہن پر سے مسکن دوا کے اثرات ختم ہو رہے تھے یا پانی کے چھینٹوں کا کمال تھا کہ ویرا پہلے کسمسائی پھر اس نے آنکھیں کھولے بغیر مسلسل مندمند انداز میں کئی انگڑائیاں لیں اور آخر کار ہڑبڑا کر آنکھیں کھول دیں۔ اس وقت ویرا کی نیلگوں آنکھوں میں خمار کے گہرے ڈورے تیر رہے تھے۔

اس نے آنکھیں کھولیں تو میرا چہرہ اس کے سامنے موجود تھا۔ خمار اور بے یقینی کے عالم میں اس نے دو تین مرتبہ آہستہ آہستہ پلکیں جھپکائیں اور پھر اس کے ہونٹوں پر ایک والہانہ مسکراہٹ پھیل گئی۔ شاید وہ خوشی سے بے قابو ہو کر چیخ ہی پڑتی مگر میں نے اپنے ہونٹوں پر انگلی رکھ کر اسے خاموش کر دیا۔

"خود پر قابو رکھو۔ ابھی ہم دشمن کے گھیرے میں ہیں" میں نے سرگوشیانہ لہجے میں کہا۔

روا اچھل کر بستر سے نیچے آئی اور میرے سینے سے لپٹ گئی۔ وہ اس کا بے ساختہ ردعمل تھا جس سے اپنائیت پھوٹ رہی تھی۔ فطری جذبات یا پھر مسکن دوا کے اثرات سے اس کا بدن ہولے ہولے کپکپا رہا تھا۔ اسی عالم میں اس نے اول خان کو دیکھا اور پھر میری بانہوں سے نکل کر اس سے بغل گیر ہو گئی۔

اس ناگہانی افتاد پر اول خان کے فرشتے کوچ کر گئے۔ وہ بوکھلا کر اپنے دونوں ہاتھ روا کے سر پر پھیرنے لگا اور پھر آہستگی سے اسے اپنے بدن سے الگ کر دیا۔

"اس بار مجھے یقین نہیں تھا کہ کوئی میری مدد کے لیے پہنچ سکے گا" وہ خوشی سے بھرائی ہوئی آواز میں بولی "میری سگریٹ پینے کی ایک سادہ سی خواہش نے مجھے موت کے دہانے میں پہنچا دیا تھا مگر میں اپنے کیے کی سزا بھگتنے کے لیے تیار تھی۔ کیا انہوں نے تم کو بھی پکڑ کر یہاں قید کر دیا ہے؟"

"عورت!" میں اچھے سے غرایا "جھوٹی کی باتیں کرو۔ قیدی ہوتے تو ہم دونوں بھی تمہاری طرح اتنا مقفل زدہ ہوئے ہوتے۔ اپنے منحوس کلمات منہ سے مت نکالو اور بھاگنے کی تیاری کرو۔"

روا اس وقت بھی اسی جینز اور جیکٹ میں ملبوس تھی جو وہ اپنے اغوا کے وقت پہنے ہوئے تھی۔

"ہم لوگ اس وقت کہاں ہیں؟" روا نے ادھر ادھر نظریں دوڑاتے ہوئے پوچھا پھر کہا "معلوم ہوتا ہے کہ جان بوجھ کر مجھے نشہ آور دوائیں دیتا رہا ہے۔ میں بہت زیادہ کمزوری اور نقاہت محسوس کر رہی ہوں۔"

"تمہیں کندھے پر نہیں بٹھایا جائے گا۔ بکھرے ہوئے بالوں میں برش پھیر کر اپنا حلیہ درست کرو تاکہ رشتوں کو منہ دکھانے کے قابل ہو سکو۔ ان کی ٹولی کسی بھی وقت یہاں پہنچ سکتی ہے۔"

روا فوراً ہی دیوار گیر ڈریسنگ ٹیبل کے سامنے پہنچ گئی اور جلدی جلدی حلیہ درست کرنے لگی۔

چند ہی ثانیوں میں ہم تینوں اس کمرے سے باہر نکل آئے۔ گھر میں بدستور سناٹا تھا۔ جیسی اور جارج کے بچے غالباً اپنے اپنے کمروں میں محصور ٹی وی ڈرامہ وغیرہ سے محظوظ ہونے لگے تھے کیونکہ اس مرتبہ راہداری میں کسی انگریزی پروگرام کی دبی دبی آوازیں سنائی دے رہی تھیں۔

"اب کیا کرنے کا ارادہ ہے؟" ڈرائنگ روم میں داخل ہوتے ہوئے اول خان نے پوچھا۔

"بس جارج کا انتظار کریں گے۔" میں نے بے ساختہ جواب دیا "وہ آجائے تو پھر ہم گھر چل دیں گے۔"

"اس چکر میں مت پڑو۔ پتا نہیں ڈاکٹر موزل کیا گل کھلا بیٹھے۔ اس وقت میدان صاف ہے۔ خاموشی سے نکل چلو۔ تم پر مروت کا اتنا ہی دورہ پڑ گیا ہے تو بعد میں فون کر کے جارج سے معذرت کر لینا۔ اب تک اس کا نمبر بھی آپریشن ریکارڈ کا ایک حصہ بن چکا ہوگا۔"

"گھر سے دوبارہ بات نہیں ہوئی۔ پتا نہیں جان نے دس بجے وہاں فون کیا تھا یا نہیں۔" میں نے کہا۔

"ضرور کیا ہوگا۔ وہ زبان سے کچھ بھی کہتا رہا ہو، اس کے لیے روا کا معاملہ بہت اہم ہے۔ غزالہ یا سلطان شاہ سے بات ہونے کے بعد ہی روسی سے ملاقات کے لیے نکلا ہوگا اور جارج کا نمبر ریکارڈ پر آگیا ہوگا۔"

"جو کچھ کرنا ہے جلدی کرو۔" پورے پس منظر سے لاعلمی کے باوجود روا کو اندازہ ہو گیا کہ ہمارے لیے وقت سب سے زیادہ اہم تھا۔ وقت کھو دینے کے بعد ہم افسوس کے سوا اور کچھ بھی نہیں کر سکتے تھے۔

ہم جارج کی واپسی کا انتظار کیے بغیر خاموشی سے وہاں سے نکل بھاگتے تو جارج سے ہمارے آئندہ تعلقات بگڑ سکتے تھے لیکن ہمارا حفاظت سے نکل جانا یقینی تھا۔ اگر ہم وہاں رکتے اور جارج کے ساتھ ڈاکٹر موزل بھی آکر کوئی ہنگامہ کھڑا کر دیتا تو سب کچھ خطرے میں پڑ جاتا۔ مشکل یہ بھی تھی کہ اس وقت سواری کے نام پر ہمارے پاس صرف ایک موٹر سائیکل تھی۔

اس وقت مجھے ایک بات کی خلش تھی کہ خوش گوار ماحول میں کافی دیر تک ایک ساتھ رہنے کے باوجود میں جارج اسٹارک سے ٹیلوریا جیسے کے بارے میں ایک لفظ بھی نہیں پوچھ سکا تھا۔

میں نے چند سیکنڈ میں وہاں سے فوراً نکل جانے کا فیصلہ کر لیا اور پھر ہم تینوں برآمدے میں نکل گئے۔

جارج کے مسلح چوکیدار نے ہم تینوں کو حیرت سے دیکھا اور پوچھا "صاحب! جا رہے ہو؟"

"ہاں۔ ہو سکتا ہے کہ جارج کو واپسی میں دیر ہو جائے۔ ہم زیادہ دیر تک نہیں رک سکتے۔"

چوکیدار کی آنکھوں میں شکوک و شبہات کی واضح جھلکیاں نظر آ رہی تھیں مگر وہ مجبور تھا۔ اس کا مالک ہم لوگوں پر اعتبار کر کے ہمیں گھر میں چھوڑ گیا تھا۔ اگر ہم روا کو اپنے ساتھ لے جا رہے تھے تو وہ کچھ بھی نہیں کر سکتا تھا۔

"تم تینوں اس موٹر سائیکل پر ہی جاؤ گے؟" اس نے حیرت سے پوچھا۔ اس وقت تک اول خان موٹر سائیکل گیٹ سے باہر لے جا کر انجن اسٹارٹ کر چکا تھا۔ چوکیدار نے مزید کہا "صاحب پچھلی گلی میں گیا ہے۔ دس بس واپس آتا ہی ہوگا۔ اس کا انتظار کر لو

تو وہ تمہیں گاڑی دے دے گا۔"

"ہمیں کہیں جانے کی جلدی ہے۔ جارج تو معلوم ہے۔"

اسے حیران و پریشان چھوڑ کر ہم باہر آ گئے۔

شاید ہم تینوں ہی موٹر سائیکل چلا سکتے تھے لیکن اس کا تجربہ کسی کو نہیں تھا اور پھر تین سواریوں کے ساتھ یہ معاملہ اور بھی دشوار نظر آ رہا تھا۔ باہر نکلتے ہی ڈیرا اول خان کے پیچھے جھک کر بیٹھی تو وہ بدک گیا۔

"تم پیچھے بیٹھو۔" وہ بوکھلا کر بولا "اس طرح تو میں کہیں حادثہ کر بیٹھوں گا۔"

"مجھے چکر آ رہے ہیں۔ پیچھے سے میں کہیں لڑھک جاؤں گی۔ بیچ میں تم دونوں کا سہارا رہے گا۔"

وہ بڑی احمقانہ صورت حال تھی۔ ایک مرتبہ باہر آ جانے کے بعد ہمارے پاس بالکل وقت نہیں تھا۔ کسی بھی لمحے ڈاکٹر موسولینی اپنی ایمبولینس سمیت گلی میں نمودار ہو سکتا تھا۔

میں نے ڈیرا کو زبردستی اتارا اس کی جگہ خود سنبھالی اور وہ بڑبڑاتی ہوئی میرے پیچھے بیٹھ گئی۔ اس نے دونوں ہاتھ ڈال کر میری کمر مضبوطی سے تھام لی تھی تاکہ گرے تو مجھے ساتھ لے کر ہی گرے۔

اول خان نے گیئر ڈال کر ایک جھٹکے سے موٹر سائیکل چلا دی۔ وہ پہلا جھٹکا اس کے اناڑی پن کا کھلا ثبوت تھا۔ ہماری موٹر سائیکل چند گز بھی نہیں گئی ہو گی کہ سامنے سے اونچی اور بند باڈی والی ایک سفید ایمبولینس گلی میں مڑتی ہوئی نظر آئی اور اول خان کے ہاتھ پیر پھول گئے۔

"وہ آ گئے اور اب ہمیں کچل دیں گے۔" اول خان ہذیانی انداز میں بولا۔ اس وقت تک ڈیرا کو ایمبولینس کے بارے میں کچھ پتا نہیں تھا۔

چند ثانیوں میں وہ دیوہیکل ایمبولینس اس گلی میں گھوم چکی تھی۔ مڑتے ہوئے اس کی رفتار سست تھی۔ جوں ہی اس کا ہڈ سیدھا ہوا ہم تینوں ایمبولینس کی ہیڈ لائٹس کی روشنی میں نہا گئے۔ اس تیز روشنی کے ریلے میں موٹر سائیکل کی مسکین سی ہیڈ لائٹ اپنا وجود کھو بیٹھی تھی۔

"ہمیں لے کر موٹر سائیکل پوری رفتار سے دوڑا دو۔ شاید انہوں نے ہمیں دیکھ لیا ہے۔"

میرا فقرہ مکمل ہونے سے پہلے ہی اول خان نے یوٹرن لینے کی کوشش کر ڈالی۔ رفتار کم ہونے کی وجہ سے موٹر سائیکل بری طرح ڈگمگائی۔ ڈیرا کے حلق سے ایک سریلی سی بے ساختہ آواز بلند ہوئی اور پھر موٹر سائیکل واپس دوڑنے لگی۔ جارج کے مکان کے سامنے سے گزرتے ہوئے میں نے دیکھا کہ چوکیدار اس وقت بھی ذیلی کھڑکی کھولے کھڑا تھا۔

وہ موٹر سائیکل بنانے والوں نے کبھی سوچا بھی نہیں ہو گا کہ کبھی اس ننھی سی جان پر تین آدمی سوار ہو کر موت کے دہانے سے فرار ہونے کی کوشش کریں گے۔ تنگ نشست پر ہم تینوں جونکوں کی طرح ایک دوسرے سے چپکے بیٹھے تھے۔ اول خان ہمارے دباؤ کی وجہ سے جزوی طور پر پیٹرول کی فولادی ٹنکی پر چڑھا تھا۔ اول خان نے شاید ایک ہی مرتبہ میں پورا تھروٹل لیور کھینچ لیا تھا۔ موٹر سائیکل کی رفتار لحظہ بہ لحظہ تیز ہو رہی تھی لیکن انجن کی آواز سے ظاہر ہو رہا تھا کہ کھلے راستوں پر وہ ایمبولینس کی برق رفتاری کا مقابلہ نہیں کر سکے گا۔

میں نے سر گھما کر دیکھا تو ایمبولینس شاید جارج کے گیٹ پر رکی ہوئی تھی مگر اس کے ہیڈ لیمپس بدستور روشن تھے۔ معاملہ صرف جارج کا ہوتا تو وہ شاید بات کو سنبھال لیتا مگر وہاں ساری ذمے داری چوکیدار کے سر آ پڑی تھی۔ چوکیدار ہمارے اچانک فرار کے بارے میں جارج کو جو کچھ بتا رہا ہو گا وہ ڈاکٹر موسولینی بھی سن رہا ہو گا۔ وہ ہم لوگوں کے بارے میں جو بھی بری بھلی رائے قائم کرے، وہ ایک الگ بات تھی۔ اس کا فوری فیصلہ یہی ہو گا کہ موٹر سائیکل پر بھاگنے والوں کا تعاقب کر کے پہلے انہیں پکڑا جائے اور پھر ان کے بارے میں جارج کی کہانی سنی جائے۔

"موٹر سائیکل کسی بھی پتلی گلی میں گھسا کر لے چلے جاؤ جہاں ایمبولینس ہمارا پیچھا نہ کر سکے۔" انجن کے تیز احتجاجی شور اور ہوا کے دباؤ کی وجہ سے میں نے تقریباً چیخ کر اول خان کو ہدایت دی۔

"یہاں ساری کوئی پتلی گلی ہی نہیں ہے۔" اول خان کی جھلائی ہوئی آواز آئی "ہر طرف چوڑی چوڑی سڑکیں ہی سڑکیں ہیں۔ ذرا دیکھو۔ مجھے محسوس ہو رہا ہے کہ وہ رک گئے ہیں۔"

"ہاں، وہ رکے ہوئے ہیں۔" یہ کہہ کر میں نے اضطراری طور پر سر گھمایا تو ایمبولینس کی رکی ہوئی روشنیاں دھیرے سے حرکت میں آ گئیں۔ میں چیخ پڑا "وہ دوبارہ چل پڑے ہیں۔ اپنی رفتار بڑھاؤ اور گزریکا وغیرہ کی طرف نکلنے کی کوشش کرو۔ ذہن میں ہمیں پناہ نہیں ملے گی۔ وہ ہمیں ڈھونڈ لیں گے۔"

"کتنا مزہ آ رہا ہے۔" ڈیرا اپنا چہرہ میرے شانے پر ٹکا کر ہولے سے منمنائی "رات کی بھیگی بھیگی ہواؤں میں ہم دونوں کتنے قریب ہیں۔ قید سے رہائی ملی تو ایسی کہ میں سوچ بھی نہیں سکتی تھی۔ جی چاہ رہا ہے کہ دبوچ کر تمہیں مسل ڈالوں۔" ان الفاظ کے ساتھ ہی میری کمر پر اس کے ہاتھوں کی گرفت سخت ہو گئی۔

"ڈیرا کی بچی۔" میں بے اختیار برس پڑا "ہوش میں رہو میرا دم گھٹ جائے گا۔ تمہیں یہ احساس بھی نہیں کہ ہم کس قدر خطرناک پوزیشن میں ہیں۔ ذرا سی دیر میں وہ ہمیں پکڑنے پر قادر ہو جائیں گے۔"

"پکڑیں ہمیں۔" اس بار وہ میرے کان سے اتنے قریب ہو کر بولی تھی کہ میں نے اپنے چہرے پر اس کے سانسوں کی حرارت محسوس کی تھی۔ وہ بالکل سرگوشیانہ آواز میں کہہ رہی تھی "مجھے کسی بات کی پروا نہیں ہے۔ وہ پکڑیں گے تو ہم دونوں ایک ساتھ

ہوں گے جلنے والے اپنی آگ میں بالکل ہی جھلس کر رہ جائیں گے اور......"

"ہوش میں رہو ویرا۔" میں غرایا "ورنہ میں کہنی مار کر تمہیں چلتی موٹر سائیکل سے نیچے پھینک دوں گا۔"

"یار کیوں شور مچائے جا رہے ہو۔" اول خان بے زاری کے عالم میں بولا "دو کی سیٹ پر تین آدمی بیٹھتے ہیں تو تھوڑی سی تنگی ہوتی ہی ہے۔ مجھے تم نے ٹنکی پر دھکیلا ہوا ہے۔ اب میں بھی تمہیں کہنی مارنے لگوں۔"

ہوا اور سرگوشیانہ لہجے کی وجہ سے ویرا کی بے ہودہ گوئی اس اول خان کے کانوں تک نہیں پہنچ رہی تھی جب کہ میری اونچی آواز وہ پوری طرح سن رہا تھا۔ وہ یہ سمجھ رہا تھا کہ میں محض بے آرامی کی وجہ سے ویرا کو جھاڑ رہا تھا۔

جارج کے گھر سے فرار ہوتے ہوئے ہم تینوں نے کچھ بھی نہیں سوچا تھا۔ ایمبولینس نظر آنے کے بعد ذہن میں صرف ایک بات تھی کہ ہمیں ان سے آگے دوڑ لگانی چاہیے۔ اول خان سیدھا جانے کے بجائے راستے کے تقریباً ہر موڑ اور کراسنگ کو پوری مہارت سے استعمال کر رہا تھا۔ جگہ جگہ مڑنے کی وجہ سے ایمبولینس اپنی پوری رفتار پر نہیں پہنچ پا رہی تھی۔ یہ بات ہمارے حق میں تھی۔ میں دل ہی دل میں دعا مانگ رہا تھا کہ وہی محفوظ فاصلہ برقرار رکھتے ہوئے ہم کسی بھی آبادی کے قریب پہنچ جائیں تو ہمیں اپنے تعاقب میں آتے ہوئے مشتق عفریت سے نجات مل سکتی تھی۔

ویرا چھیڑ چھاڑ اور فقرے بازی پر تلی ہوئی تھی مگر میں اس کی طرف سے بے بس ہو گیا تھا۔ میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ اس قدر روح فرسا حالت میں جب موت ہم سے ذرا ہی دور رہ گئی آ رہی تھی، اس کی جمالیاتی حس کیوں کر کام کر رہی تھی مگر وہ ویرا تھی۔ اس کے بارے میں پہلے سے کچھ بھی نہیں کہا جا سکتا تھا۔

ایک جگہ مجھے خیابان تنظیم کا بورڈ نظر آیا تو میرا دل باغ باغ ہو گیا۔ اول خان دانستہ یا نادانستہ طور پر موٹر سائیکل کو بالکل صحیح راستے پر دوڑا رہا تھا۔ خیابان تنظیم ختم ہوتے ہی اول خان نے موٹر سائیکل بائیں طرف گھما دی اور روشنی ہوئی رات کا روشن بازار امید کی کرن بن کر نظر آنے لگا۔

موٹر سائیکل شور مچاتی، پوری قوت سے دوڑی چلی جا رہی تھی۔ پیچھے آنے والوں کے پاس ہتھیار نہیں تھے یا پھر انہیں موقع ہی نہیں مل سکا تھا کہ وہ چلتی گاڑی سے فائرنگ کر کے ہمیں خوف زدہ کرنے کی کوشش کرتے۔ بس وہ کسی مقناطیس کی طرح مسلسل ہمارے پیچھے لگے ہوئے تھے۔

بازار کا آغاز ہوتے ہی اول خان نے موٹر سائیکل سڑک کے کنارے پر لے جا کر اسی رفتار سے بجری میں اتار دی۔ چند جھٹکے کھانے کے بعد موٹر سائیکل بجری کے ایک ڈھیر میں پھنس کر پھسلی

اور زمین پر لہراتی ہوئی دور تک چلی گئی۔ وہاں موجود ٹھیلے والوں اور دکان داروں میں شور مچ گیا۔ اس وقت وہاں زیادہ بھیڑ بھاڑ نہیں تھی لیکن پھر بھی کافی لوگ موٹر سائیکل کی طرف دوڑے چلے گئے۔ ہم تینوں ایک دوسرے میں گھسے ہوئے بجری کے ڈھیر پر پڑے رہ گئے۔

ہمارے گرنے کا منظر دیکھنے والے چند افراد ہماری طرف بھی آئے لیکن زیادہ بڑی بھیڑ کی توجہ بہت آگے جا کر بند ہونے والی موٹر سائیکل پر مرکوز تھی۔ وہ لوگ حیران تھے کہ موٹر سائیکل کے سوار کہاں غائب ہو گئے تھے۔

چند لمحوں بعد سفید ایمبولینس تیز رفتاری سے ہمارے سامنے سے گزری۔ جواں سال لیکن باریش ڈرائیور کے ساتھ والی نشست پر جارج اسٹارک بھی موجود تھا۔ ہم تینوں نے معنی خیز نظروں سے ایک دوسرے کی طرف دیکھا اور کپڑے جھاڑتے ہوئے بجری کے ڈھیر سے اٹھ کھڑے ہوئے۔ تماشائیوں کی پُراشتیاق نظریں ویرا کے دلکش سراپا پر جم گئی تھیں۔

"تجاذ بھائی۔ کچھ نہیں ہوا۔ ہم ٹھیک ہیں۔" اول خان نے ذرا تیزی سے کہا۔

اسی وقت سڑک پر کسی گاڑی کے ٹائروں کا تیز شور بلند ہوا اور پھر ہم نے ایمبولینس کو اس بھیڑ کے پاس رکتے دیکھا جو موٹر سائیکل کے گرد جمع ہوتی جا رہی تھی۔

وہ غیر ملکیوں کی ایمبولینس تھی۔ اس مقام پر ایک حادثہ رونما ہو چکا تھا۔ اس حوالے سے ڈاکٹر سوزیل کو وہاں پوچھ گچھ کرنے کا موقع مل سکتا تھا جو ہمارے حق میں بہتر نہ ہوتا۔

"ایمبولینس رکی ہے۔" ہمارے قریب موجود لوگوں میں سے کسی نے ہمدردانہ لہجے میں کہا "چوٹ آئی ہو تو وہیں چلے جاؤ۔ وہ لوگ اسپتال پہنچا دیں گے۔"

"ہم ٹھیک ہیں۔ تم ذرا موٹر سائیکل کا دھیان رکھنا۔ ہم قدوس میاں کو لے کر ابھی آتے ہیں۔" اول خان نے خاص طور پر کسی سے مخاطب ہوئے بغیر کہا اور ایک قریبی گلی میں گھستا چلا گیا۔ ہم دونوں اس کے پیچھے ہو لیے۔

وہ خاصی تنگ، گندی اور بل کھاتی ہوئی گلی تھی۔ ہم تینوں سر جھکائے تیزی سے آگے بڑھتے رہے تھے۔ مجھے اندازہ تھا کہ ہم لوگ جلد از جلد وہاں سے دور نہ نکلے تو ہمارے دشمن حادثے کے زخمیوں کی تلاش کے بہانے ان گلیوں میں بھی آ سکتے تھے۔ ڈاکٹر سوزیل نے دو آدمیوں کو اپنے ساتھ لانے کی اطلاع دی تھی۔ جارج اسٹارک کے مل جانے کے بعد ان کی تعداد چار ہو چکی تھی۔ وہ کوئی بڑا خطرہ مول لیے بغیر آسانی سے ہماری تلاش کا بیڑا اٹھا سکتے تھے۔

وینس کی منظم، پُرفضا اور صاف ستھری آبادی کے پہلو میں چھوٹے بڑے، کچے پکے اور بھانت بھانت کے مکانوں کا وہ طویل سلسلہ شیطان کی آنت کی طرح پیچ در پیچ گلیوں سے جڑتا ہوا دور تک چلا گیا ہے۔ ہم تینوں سمت اور فاصلے کا کوئی تعین کیے بغیر کافی دیر تک ان گلیوں میں چلتے رہے لیکن ہمیں کھلی سڑک نظر نہ آئی تو مجھے احساس ہوا کہ ہم اسی بھول بھلیاں میں چکرا تے پھر رہے تھے۔ بعض راستوں سے ہم دو اور تین مرتبہ گزر چکے تھے۔

"اب تک وہ لوگ مایوس ہو کر واپس جا چکے ہوں گے۔ ہم کب تک یہاں بھٹکتے رہیں گے؟" اچانک ویرا مجھ سے پہلے بول پڑی "میری حالت ابتر ہے۔ اب مجھے چلتے ہوئے چکر آ رہے ہیں۔"

"رات کی بھیگی بھیگی ہواؤں میں ہمیں کوئی روکنے ٹوکنے والا نہیں ہے۔ ہم ایک دوسرے کے ہاتھوں میں ہاتھ ڈال کر چلتے چلتے افق کے اس پار از سکتے ہیں جہاں پریوں کے دیس میں سوسج کا پیارا ساگھر ہے۔" میں نے اسے سلگانے کے لیے اس کے لہجے کی نقل اتارتے ہوئے سرسراتی ہوئی آواز میں کہا۔

"یہ کس قسم کا مذاق ہے؟" اول خان نے مجھے گھور کر کہا "اس بے چاری کی حالت بگڑ رہی ہے اور تمہیں ایسا گھٹیا مذاق سوجھ رہا ہے۔ کم از کم موقع محل تو دیکھ لیا کرو۔"

ویرا زیر لب مسکرانے لگی۔ میں نے جل کر اول خان سے کہا۔ "جب میں موٹر سائیکل پر اس کے شکنجے میں تھا اس وقت یہ بھی ایسی ہی بکواس کر رہی تھی۔ وہ تمہیں بری نہیں لگی تھی بلکہ اس وقت بھی مجھ پر بگڑ رہے تھے۔"

"یہ چکر چلتے رہتے ہیں۔" ویرا نے موضوع بدلتے ہوئے اول خان سے کہا "مجھے بتاؤ کہ یہ سب کیا ہے۔ مجھے کہاں سے نکالا گیا ہے؟ جان کہاں ہے اور راس البیڈا کس حال میں ہے؟"

"یہ ساری باتیں گھر چل کر ہی معلوم ہو سکیں گی۔" اول خان بے زاری سے بولا "فی الحال اتنا جاننا ہی کافی ہے کہ تم آزاد ہو اور راس البیڈا ہماری تحویل میں ہے۔ اب ہمیں سنجیدگی سے یہاں سے نکلنے کی فکر کرنی چاہیے۔ ہمارے سروں پر مسلسل خطروں کے بڑے بڑے غول منڈلا رہے ہیں۔ ایسا نہ ہو کہ صبح ہم طبیلا میں تپ رہے ہوں۔"

"اب نکل ہی جائیں گے۔ نکلنے کے بعد مجھے راس البیڈا کی طرف لے چلو۔" ویرا نے خوشامدانہ لہجے میں کہا "تم جانتے ہو کہ وہ میرا پرانا حریف ہے۔ میں فوراً ہی اس سے دو دو ہاتھ کرنا چاہتی ہوں۔"

"اس وقت ہم گھر جائیں گے۔ تمہیں پہنچانے کے بعد میں اپنے گھر چلا جاؤں گا۔ آج کل میرے بچوں کو مجھ سے پھر شکایت ہونے لگی ہے۔ تم لوگوں کے ساتھ میں انہیں بالکل ہی فراموش کر بیٹھا ہوں۔"

"یہ واقعی زیادتی ہے۔" ویرا نے منافقانہ لہجے میں کہا "مگر راس البیڈا کو کہاں رکھا گیا ہے؟"

"وہ اشتیبن تو وہم ہے۔ اب تم چالاک بننے کی کوشش نہ

کر۔" اول خان طنزیہ مسکراہٹ کے ساتھ بولا "میرے بغیر تم یہاں پہنچ ہی نہیں سکو گی۔ رہیے بھی وہ ممنوعہ علاقہ ہے۔"

میں ان دونوں کی باتوں میں دخل دیے بغیر اپنی یادداشت کے سہارے راس المیڈا کی فرد جرم مرتب کرتا رہا۔ اس نے آزاد رہ کر ایک لمبے عرصے تک ہمیں ناکوں چنے چبوائے تھے۔ اب وقت آگیا تھا کہ اس سے اگلے پچھلے حساب بے باق کرنے کے ساتھ نلور باپے کے بارے میں باز پرس کی جائے۔

○☆○

ریٹا کی رہائی اس کے اغوا سے کہیں زیادہ ڈرامائی اور غیر متوقع تھی۔ اسے دیکھ کر غزالہ اور سلطان شاہ کے چہرے بے اختیار کھل اٹھے تھے۔ اول خان ہمارے ساتھ اپارٹمنٹ تک نہیں آیا تھا اس لیے پوری بے تکلفی اور فراخ دلی سے ریٹا کو خوش آمدید کہا گیا تھا۔

الفریڈ رابو نے سنی کی لاش ٹھکانے لگانے کے بعد اول خان کی گاڑی ہمارے فلیٹ کے قریب پہنچا دی تھی۔ ہم لوگ ٹیکسی سے اترے تو وہ خود ہی اول خان سے آملا اور اول خان پیچھے سے ہی اپنی گاڑی لے کر گھر روانہ ہو گیا۔

ریٹا اپنے نرم و نازک وجود کے برعکس عملی طور پر بہت سخت جان بلکہ ڈھیٹ واقع ہوئی تھی لیکن جان سیمو نکلب نے اسے نہ جانے کون سی دوا دی تھی کہ گرم جوشی اور خوش مزاجی کے مظاہرے کے باوجود وہ اندر سے بجھی بجھی سی تھی اور جلد ہی اپنی خواب گاہ میں چلی گئی تھی۔

راس المیڈا کے ساتھ ہم لوگوں نے ایک طویل اور صبر آزما جنگ لڑی تھی جس کا آغاز داریو گالان سے واپسی پر جیفا سرائے میں ایلین بیٹفریال اور پیٹر کنگ سے ملاقات ہوتے ہی ہو گیا تھا۔ کشت و خون دشمن کا مقدر بنتا رہا۔ میری حماقت کے نتیجے میں جہانگیر کو بھاری مالی اور کاروباری نقصانات سے دوچار ہونا پڑا جن کا ازالہ انشورنس سے بہرحال ہو جاتا تھا۔ مجھے تشویش ان دو افراد کا تھا جو اسپیشل ٹاسک فورس کے پرانے اہل کار تھے اور ان خونیں معرکوں کا ایندھن بن گئے تھے۔ ان میں سے سرور کی موت کا زخم بالکل تازہ تھا۔ اطمینان کی بات یہ تھی کہ اسے مارنے والا بھی زیادہ دنوں تک زندگی کے مزے نہیں لوٹ سکا تھا۔

وہ اعصاب کو تھکا دینے والی ایک طویل لڑائی تھی جس میں راس المیڈا اور اس کے سرپرستوں نے مجھے زیر کرنے کے لیے اپنے سارے وسائل داؤ پر لگا دیے تھے لیکن اس کا انجام ان کی امیدوں سے بہت مختلف نکلا تھا۔ ریٹا کی بحفاظت بازیابی کے بعد راس المیڈا ہمارا قیدی تھا۔ اس کے اثر و رسوخ اور دولت مندی کے طلسم کو توڑا جا چکا تھا۔ امریکا کی سرزمین پر وہاں کے صدر سے اپنی شرائط منوانے اور اسے بھی لاچیڈ کے قتل پر مجبور کرنے والا راس المیڈا مجبوری اور بے کسی کی عبرت آموز تصویر بنا اسٹیشن فورڈ کی ایک کوٹھری میں بند تھا۔

بستر پر گرتے ہی مجھے گہری نیند نے آلیا۔ طویل بے خوابی اور مسلسل جسمانی مشقت نے میرے اعصاب کو ریزہ ریزہ کر کے رکھ دیا تھا۔ گھر اور بستر کا آرام میسر آتے ہی میں دنیا و مافیہا سے بے خبر ہو گیا۔ اگلی صبح آنکھ کھلی تو مشرق سے سورج طلوع ہو رہا تھا مگر میرے ساتھی گہری نیند سو رہے تھے۔

میں نے شیو وغیرہ بنا کر دیر تک تیز شاور کے نیچے غسل کیا۔ پوری تیاری کے بعد چائے بنانے کے ارادے سے میں باہر نکلا تو مسہری خالی تھی۔ باہر نکل کر پتا چلا کہ غزالہ پہلے ہی چائے بنانے میں مصروف ہو چکی تھی۔

مجھے معلوم تھا کہ اول خان اپنی دفتری مصروفیات کی وجہ سے سحر خیزی کا عادی تھا۔ میں نے اس کے گھر فون کیا تو وہ ناشتا کرنے میں مصروف تھا۔ فون پر آتے ہی بولا "مجھے معلوم تھا کہ تم آنکھ کھلتے ہی مجھے فون کرو گے۔"

"نیند خوب آئی لیکن خوابوں میں رات بھر سفید ایمبولینس پیچھا کرتی رہی۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا "خدا کی پناہ! ایسے سفاک دشمن میں نے کم ہی دیکھے ہیں۔ تمہارے ستارے اچھے تھے کہ تم جلد ہی زبنس کی ویران اور کشادہ سڑکوں سے موٹر سائیکل نکال لائے ورنہ وہ کہیں بھی ہمیں پیس کر خاموشی سے فرار ہو جاتے۔"

"مجھے دفتر جانے کی عجلت ہے۔ یہ باتیں بعد میں ہوتی رہیں گی۔ یہ بتاؤ کہ فون کیوں کیا ہے؟"

"ابھی تم غیب دانی کا دعویٰ کر رہے تھے۔" میں نے ہنس کر اسے یاد دلایا۔

"کل رات دس بجے اس نمبر سے فلیٹ پر فون کیا گیا تھا۔ یہ جارج اسٹارک کے گھر کا نمبر ہو سکتا ہے۔" اس نے زبنس کے علاقے کا ایک فون نمبر دہرانے کے بعد کہا اور میں اس کے قیاس کا قائل ہو گیا۔

پچھلی رات کے سنسنی خیز واقعات کے بعد میں شدت سے جارج سے بات کرنے کی ضرورت محسوس کر رہا تھا۔

میں نے جارج کے گھر کا فون ملایا تو پہلی ہی گھنٹی پر ریسیور اٹھا لیا گیا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے کوئی میری کال کے انتظار میں فون سے لگا بیٹھا تھا۔ پھر میرے کانوں میں ایک غیر ملکی نسوانی آواز آئی۔ اس نے مہذبانہ انداز میں صرف ہیلو کہا تھا مگر اس کے کہے ہوئے اس واحد لفظ سے بھی تشویش جھلک رہی تھی۔

"میں جارج سے بات کرنی چاہتا ہوں۔" میں نے صاف انداز میں کہا۔

"وہ فون پر نہیں آ سکتا۔" مجھے یوں محسوس ہوا جیسے جارج کا نام سنتے ہی اس کی آواز رندھنے لگی ہو "تم اپنا پیغام دے دو۔ وہ آئے گا تو میں اسے بتا دوں گی..... اپنی آواز سے تم شناسا معلوم ہوتے ہو۔ ایسا تو نہیں کہ کل رات تم ہی ایک اور آدمی کو لے کر

جان سے ملنے آئے ہو؟"

میں نے بہت تیزی سے سوچا۔ فون پر اعتراف کرنے میں کوئی حرج نہیں تھا۔ وہ پریشان تھی۔ شاید رات کے واقعات ہی اس قدر حسین عورت کی پریشانی کا سبب رہے ہوں۔ میرا اعتراف سن کر وہ شکوے شکایت کے انداز میں میری معلومات میں قابلِ قدر اضافہ کر سکتی تھی۔ میں نے کہا "ہاں، میرا نام زیٹی ہے۔"

"زیٹی۔" اس نے حسرت و غصے کے انداز میں دہرایا "تم نے ہمارا سکھ چین برباد کر دیا...... تمہیں معلوم ہے کہ جان سموئیل رات کو طبی امداد ملنے سے پہلے دم توڑ چکا تھا؟ شاید پھر بھی ہمیں کسی عذاب سے نہ گزرنا پڑتا۔ ڈاکٹر سموئیل اس کی لاش اٹھانے کے بعد جارج کو گھر کے باہر اتار کر چلا جاتا مگر اس نے تم تینوں کو بائیک پر دیکھ لیا۔ ایمبولینس دیکھ کر تم پلٹ کر بھاگے تو اسے شبہ ہو گیا اور جان بے چارہ پھنس گیا۔"

"شاید تم جذبی بول رہی ہو۔ میں......" میں نے کہنا چاہا لیکن اس نے برہم ہو کر میری بات کاٹ دی۔

"تم جیسے سنگ دل اجنبی کے لیے میں جذبی نہیں ہوں۔ تمہیں میرا پہلا نام لینے کا کوئی حق نہیں ہے۔ مجھے مسز جارج کہو...... جارج نے مجھے بتا دیا کہ تم نے اس کے اعتماد کو کس طرح ٹھیس پہنچائی ہے۔"

"میں شرمندہ ہوں مسز جارج!" میں نے عاجزانہ لہجے میں کہا۔ "جو کچھ ہوا، اس میں میرے ارادے کا کوئی دخل نہیں تھا۔ جارج کو واپس لوٹنے میں دیر ہوئی اور ویرا ہوش میں آ گئی۔ وہ بہت سے مجرمانہ فنون میں طاق ہے۔ اپنے کمرے کا تالا کھول کر ٹہلتی ہوئی ڈرائنگ روم میں پہنچی اور پھر اس نے ہمیں فوراً ہی بھاگنے پر مجبور کر دیا۔ وہ جارج کو جان کا شریکِ کار سمجھ رہی تھی اور اس کی واپسی کے خطرے سے خوفزدہ تھی۔"

میری تراشی ہوئی اس برجستہ کہانی میں کوئی جھول نہیں تھا۔ لائن پر چند ثانیوں کے لیے سکوت چھا گیا "تم لوگ رکے رہتے تو کچھ بھی نہ ہوتا۔ ڈاکٹر سموئیل باہر سے چلا جاتا۔ ویرا کو اپنی مرضی کے مطابق تمہارے ساتھ جانے کی فرصت مل جاتی۔ رہا جان تو وہ مر ہی چکا تھا۔ اسے دوبارہ زندہ نہیں کیا جا سکتا تھا۔ تم تینوں کے فرار نے سب کچھ تباہ کر دیا۔ تمہارے ہینڈ سَم کر کام کرنے والے جارج کو آج معذرت خواہانہ وضاحتیں کرنی پڑ رہی ہوں گی۔"

"بڑا شاندار تھا وہ ذرا سی تفصیل بتاؤ۔ میرے دل میں جارج کی عظمت نقش ہو چکی ہے۔ ہو سکا تو میں اس کی مدد کرنے کی کوشش کروں گا۔ اس نے میرے ساتھ کوئی برائی نہیں کی۔ میں اس کا برا نہیں چاہتا۔"

"موٹر سائیکل پر فرار ہونے والوں کے بارے میں جو کچھ جارج نے بتایا تو ڈاکٹر سموئیل کے کان کھڑے ہو گئے۔ اسے بھنک مل چکی تھی کہ جان نے ویرا لاجنز کو ہمارے گھر میں قید کیا ہوا ہے۔ اس کے لیے یہ سمجھنا دشوار نہیں تھا کہ ویرا کو نکال لے جانے والا کون ہو سکتا ہے۔ رات دو بجے تک پورے علاقے کی خاک چھاننے کے بعد ڈاکٹر سموئیل نے جارج کو گھر پہنچایا تھا۔ جارج بہت فکر مند تھا۔ وہ ساری رات نہیں سو سکا۔ صبح سویرے دو تفتیشی افسر گھر آ کر اسے لے گئے ہیں۔ اس کے بعد سے اس سے میرا کوئی رابطہ نہیں ہو رہا۔ وہ دفتر میں نہیں ہے۔ پتا نہیں اسے کہاں لے جایا گیا ہے۔"

"یہ واقعی بہت برا ہوا۔ میں جارج کے لیے دعا کے سوا کچھ بھی نہیں کر سکتا۔ میں نے اس کے لیے کوئی بھی قدم اٹھایا تو اس پر میرا ساتھی ہونے کا مستقل ٹھپا لگا دیا جائے گا۔ کاش اس سادہ لوح شخص نے مشن گن یونیورسٹی کی ملازمت نہ چھوڑی ہوتی!"

"پچھتاوے بہت سے ہیں۔ کاش جان نے ہمارے گھر کا رخ نہ کیا ہوتا۔ کاش جان نے ستی کو نہ بلایا ہوتا۔ کاش جارج کی تم سے ملاقات نہ ہوئی ہوتی۔ یہ سب بے کار باتیں ہیں۔ آج کی ٹھوس حقیقت یہ ہے کہ تم مزے کر رہے ہو اور میرا جارج مصائب کا سامنا کر رہا ہو گا...... تم نے یہاں فون کس لیے کیا ہے؟"

"میں اس سے معذرت کرنی چاہ رہا تھا کہ کل رات اس سے ملے بغیر اٹھ آیا......"

"خدا کے لیے اب ہمیں ہمارے حال پر چھوڑ دو۔" وہ روہانسی آواز میں تقریباً چیخ پڑی "پتا نہیں اب تم اسے کس نئے عذاب میں پھنسوانا چاہتے ہو۔ میں تمہاری کسی بھی بات پر صرف اس وقت اعتبار کر سکوں گی جب تم ویرا کو میرے گھر پہنچا دو گے۔ وہ ہماری اجازت کے بغیر لے جائی گئی ہے۔ اسے لوٹنا چاہیے۔"

"ابھی تو تم کہہ رہی تھیں کہ جارج کو ویرا کے جانے پر کوئی اعتراض نہیں تھا پھر یہ اجازت کی بات کہاں سے آ گئی؟"

"وہ اس وقت کی بات تھی جب تم یہاں رکے رہتے اور بات نہ بگڑی ہوتی۔ اب معاملہ خراب ہو چکا ہے۔ مجھے پتا چلا ہے کہ تم شادی شدہ ہو۔ اگر ویرا تمہاری بیوی نہیں ہے تو تم اس سے دست بردار کیوں نہیں ہو جاتے؟"

"مجھے ڈر ہے کہ تمہاری باتوں کا جواب دینے میں میری زبان سے کوئی گستاخانہ بات نہ نکل جائے۔ مزید گفتگو بے سود ہے۔ زندگی رہی تو کبھی بھلے وقت میں تم سے بات یا ملاقات ہو گی۔"

میں نے فون بند کر دیا۔ غزالہ میرے لیے چائے بنا کر لے آئی تھی اور قریب کھڑی ہوئی وہ گفتگو سن رہی تھی۔

"آپ کو وہاں فون ہی نہیں کرنا چاہیے تھا۔" غزالہ نے فوراً ہی اعتراض جڑ دیا۔

"بہت ضروری تھا۔ ابھی نیلوفر کا معاملہ بالکل اندھیرے میں ہے۔ جارج ہوتا تو اس پر کچھ نہ کچھ روشنی ڈال سکتا تھا۔" میں نے گرم گرم چائے کا ایک گھونٹ لے کر کہا۔ "پچھلی رات میں اسے بتا چکا تھا کہ ستی ساگا کا دوسرا فرضی پیغام جان تک پہنچانے کے چکر

میں مارا گیا تھا۔ ریرا کو راستے میں ہی اس خفیہ پیغام کے بارے میں بتایا گیا تھا۔

"آپ کی بات تو کافی دیر سے ہو رہی تھی اور کیا کہہ رہی تھی وہ؟"

میں نے تفصیل دہرا دی۔ جارج کے زیر عتاب آنے کے سوا وہ سب باتیں ہماری مکمل کامیابی کی نشان دہی کر رہی تھیں۔ ابن دریشری کی ہلاکت سے جان سمو ٹکل کی موت تک راس البیڈا نے اپنے متعدد آدمی گنوائے تھے۔ مجھے نہیں یاد تھا کہ اس سے پہلے ہم نے کبھی اتنی قلیل سی مدت میں اپنے کسی حریف کو اتنا بھاری جانی نقصان پہنچایا ہو۔

تھوڑی دیر بعد ویرا بھی تیار ہو کر کمرے سے باہر آ گئی۔ سلطان شاہ کے آجانے پر غزالہ نے میز پر باقاعدہ ناشتا لگا دیا۔ وہاں پہنچتے ہی ریرا نے مجھ سے جارحانہ لہجے میں باز پرس شروع کر دی۔

ابتدا میں مجھے اس پر خاصا غصہ آیا اور میں نے بھی اسے تیز تیکھے جوابات دیے مگر پھر مجھے احساس ہوا کہ کشمیر روڈ پر ہونے والے تصادم کے درمیان میں ہی اسے اغوا کر لیا گیا تھا اس لیے وہ ان تمام اہم واقعات سے بالکل بے خبر تھی جو اس کی قید کے دوران رونما ہوتے چلے گئے۔

میں نے مفاہمانہ رویہ اختیار کر کے ترتیب وار واقعات سے آگاہ کرنا شروع کر دیا۔

جان سمو ٹکل کی موت اور جارج اشارک کے عتاب میں آجانے کے بعد ہمارے سامنے صرف راس البیڈا ہی رہ گیا تھا جو نیلور باجے جیسے عجیب و غریب الفاظ کے مفہوم پر کوئی روشنی ڈال سکتا تھا۔ یہ بات ہم سب جانتے تھے کہ راس البیڈا سے بہت سی ایسی باتیں بھی اگلوائی جا سکتی تھیں جن کی مدد سے پاکستان کو ایک لمبی مدت تک دشمنوں کی ریشہ دوانیوں اور سازشوں سے محفوظ رکھا جا سکتا تھا۔

ریرا کا اصرار تھا کہ ان مقاصد کے حصول کے لیے راس البیڈا کو اس کے قبضے میں آجانا چاہیے۔ پہلے ریرا کو شبہ تھا لیکن بعد میں اس بات کی تصدیق ہو گئی تھی کہ جمی لاتیجر کو راس البیڈا کے ایما پر ہی موت کے گھاٹ اتارا گیا تھا۔ ریرا اپنے باپ کے قاتل کو اپنے ہاتھوں سے کیفر کردار تک پہنچا کر اپنے سینے میں بھڑکتی ہوئی انتقام کی آگ کو ٹھنڈا کرنا چاہتی تھی۔

راس البیڈا کے بارے میں وہ اہم فیصلہ کرنا میرے بس سے باہر تھا۔ اس خبیث مجرم کی دہری شخصیت تھی۔ راس البیڈا کے نام سے وہ شہر میں دہشت آمیز حیثیت کر کے چیدہ چیدہ بدمعاشوں کو اپنے سپر آئی مین ہونے کا یقین دلاتا اور بھیانک جرائم کا ارتکاب کرتا پھرتا تھا تو دوسری طرف آرک کے نام سے اسے سفارتی مراعات حاصل تھیں۔ وہ خطرناک اور حساس مجرم ایس بی ایف کی تحویل میں تھا۔ اول خان ہمیشہ کہتا رہا کہ وہ کوئی سرکاری یا نیم سرکاری فورس نہیں تھی مگر میں جانتا تھا کہ وہ لوگ اپنی اپنی جگہ مصدر خود مختاری رکھنے کے باوجود تخت و جلیل کے تابع تھے۔ بڑے فیصلے اوپر کی سطح پر ہوتے تھے جن کا نفاذ ہر درجے کے افسر اور جوان کیا کرتے تھے۔

وہ بحث طویل پکڑنے لگی تو میں نے اول خان سے رجوع کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ فون پر بتایا گیا کہ وہ کافی دیر سے اپنے دفتر سے نکلا ہوا تھا۔ آپریٹر میری آواز پہچانتا تھا اور میرا احترام بھی کرتا تھا لیکن مجھے معلوم تھا کہ وہ راس البیڈا کے بارے میں میرے کسی سوال کا جواب نہیں دے گا۔ خوش اسلوبی سے بات کو ٹال دے گا اس لیے میں نے فون بند کر دیا۔

بارہ بجے اول خان خود ہی فلیٹ پر آ گیا اور چہکتے ہوئے بولا۔ "خوب! آج چاروں پھر سر جوڑے بیٹھے ہوا!"

"راس البیڈا زیر غور ہے۔ میں اس تک پہنچنے کے لیے بے چین ہوں۔" ریرا بولی۔

"خدا کی قدرت ہے ورنہ کل تک تمہارے بدلے اسے آزاد کرنے کی باتیں ہو رہی تھیں۔" سلطان شاہ نے ویرا کی واپسی کے بعد پہلا چبھتا ہوا تبصرہ کیا اور ویرا اسے پھاڑ کھانے والی نظروں سے گھورنے لگی۔

"یہ نہ بھولو کہ ریرا کے اغوا کی وجہ سے خاصا گند صاف کیا ہے۔" اول خان نے مجھے آنکھ مار کر کہا۔

"تو کیا وہ لوگ ریرا سے جھاڑو پھروانے کا کام لینے والے تھے؟" سلطان شاہ نے حیرت سے پوچھا۔

"ابے اُلّو!" میں نے اپنی بے ساختہ ہنسی روکتے ہوئے کہا۔ "سی اور جان سمو ٹکل صرف اس وجہ سے مارے گئے کہ ریرا اغوا کر لی گئی تھی۔ وہ دونوں بیچ میں نہ آئے ہوتے تو ہمیں نیلور باجے کا بھی علم نہ ہو پاتا۔"

"یہ نیلور باجے کیا بلا ہے؟" سلطان شاہ نے چونک کر پوچھا۔ اس نے وہ الفاظ پہلی بار سنے تھے۔

"یہ تم بتاؤ گے!" میں نے اول خان سے کہا "راس البیڈا اس بارے میں کیا کہتا ہے؟"

"ابھی تک یہ ایک خفیہ پیغام ہی ہے۔ کوئی بھی اس کا مفہوم سمجھنے میں کامیاب نہیں ہو سکا ہے۔ بس ایک بات سامنے آئی ہے کہ کافی عرصے پہلے امریکیوں نے شور مچایا تھا کہ نیلور کے ایٹمی ری ایکٹر کے لیے خریدا جانے والا یورینیم چوری چھپے ہتھیار سازی کی سطح تک افزودہ کیا جا رہا ہے۔ پھر یہ بات بھی دب گئی تھی۔"

"میرے لیے پیغام میں نیلور باجے کا ذکر ہی تشویش ناک ہے۔" میں نے سگریٹ سلگا کر سوچتے ہوئے کہا "باہر سے ہونے والی دوسری سازشوں سے قطع نظر پاکستان کی ایٹمی تنصیبات ہمیشہ سے مغربی حریفوں کی نگاہوں میں کھٹکتی رہی ہیں۔ ایران سے بلیچ کراس نزیل نے خفت شرطیوں پر آنے والے ایٹمی ساز و سامان کو ویرانے خوف ناک تباہی سے بچایا تھا ورنہ ایک شیڈر میں پوشیدہ

ریموٹ کنٹرول بم کے ذریعے سب کچھ راکھ کر دیا جاتا۔ اس ریموٹ کا تعلق ایک امریکن سٹیلائٹ سے تھا۔ مجھے یہ کل کی سی بات معلوم ہوتی ہے......"

"یہ باتیں بھلائی نہیں جا سکتیں۔" اول خان نے میری بات کاٹ کے کہا "کرنل جیمس جونز کا رستہ راست البرٹو ریلیسیا ایک مدت تک نظریں کر میری ناک کے نیچے سلاخیں کرتا رہا اور مجھے پتا نہیں چل سکا۔ اس کی نظریں کموڈو کی تنصیبات پر تھیں۔ پھر علی جونز نے بھی ادھر ہی کا رخ کیا تھا۔ راس البنڈا نے کے ٹاپین سے کیٹوپ کو نشانہ بنانا چاہا اور ناکام رہا۔ ہو سکتا ہے کہ اس بار یہ لوگ نیلو ریاست کے بارے میں کچھ سوچ رہے ہوں۔"

"میں رسی پوچھ رہا ہوں۔" میں نے کہا "راس البنڈا اس بارے میں کیا کہتا ہے۔"

"پہلی دفعہ یہ الفاظ سن کر وہ بری طرح چونکا تھا پھر انجان بن گیا۔ اب تو وہ تقریباً بہرا بن گیا ہے۔ پوچھے گئے کسی بھی سوال کا جواب نہیں دیتا۔ ہمارا منہ تکتا رہتا ہے۔"

"اسے معلوم تھا کہ اس پر تشدد نہیں کیا جائے گا۔ اسے درا سے اپنے بچا لے کی آس ہے۔ تم نے اسے بتایا تو نہیں کہ ہم ویرا کو آزاد کرا چکے ہیں؟" بات کرتے کرتے میں اچانک پوچھ بیٹھا۔

"نہیں" اسے تبدیلیوں کی بھنک بھی نہیں ملی" اول خان مسکراتے ہوئے بولا "اس کے لیے بدترین ذہنی جھٹکا یہ ہوگا کہ ویرا اچانک خود اس کے سامنے پہنچ جائے۔ یہ ترکیب کارگر نہ ہوئی تو تھرڈ ڈگری چلانا پڑے گی۔"

"اس پر تھرڈ ڈگری ہی آزمانی پڑے گی۔ یہ لوگ سخت جان معلوم ہوتے ہیں۔"

"میں نے ارپرالوں کو تفصیلی رپورٹ دے دی ہے۔ صبح سے میں اسی کام میں مصروف تھا۔"

میں نے اس کی بات کاٹ کے کہا "اس رپورٹ میں یہ اضافہ کر لینا کہ ڈاکٹر موندلی کے پہنچنے سے پہلے ہی جان کا قصہ ختم ہو چکا تھا۔ وہ رات کو اس کی بازی لے کر گیا تھا۔"

"مجھے یہی امید تھی۔ میں نے اپنی رپورٹ میں اسے قریب المرگ ظاہر کیا ہے لیکن دوسری خبریں خاصی پریشان کن ہیں۔" اول خان نے سنجیدگی اختیار کرتے ہوئے کہا "وہ لوگ راس البنڈا کی حمایت میں ایک لفظ بھی نہیں بول سکتے کیونکہ وہ ایک مستند مجرم اور عالمی دہشت گرد ہے۔ مقامی اخبارات میں اس کے خلاف مواد کی اشاعت کے بعد حالات بہت بدل چکے ہیں لیکن انہوں نے دفتر خارجہ میں رانڈی آرک کی گمشدگی کی باقاعدہ رپورٹ داخل کرا دی ہے اور اس کی تلاش کے لیے دباؤ ڈالنا شروع کر دیا ہے۔"

"ان سے پوچھا جائے کہ رانڈی آرک کہاں سے اور کن حالات میں غائب ہوا ہے۔ وہ سچ بولیں گے تو انہیں راس البنڈا کی بات کرنی ہوگی۔ جھوٹ خود ہی پکڑا جائے گا۔ اس میں پریشانی کی کیا بات ہے؟"

"راس البنڈا ان کے لیے بہت اہم ہے۔ وہ آسانی سے اسے فراموش نہیں کریں گے۔ غوال اشکلی جیس کی اطلاعات ہیں کہ مسقط کی بندرگاہ پر لنگر انداز امریکا بحریہ کے ایک جہاز نے کل سے کچھ مشکوک سرگرمیاں شروع کی ہوئی ہیں۔ اغوا برائے کمانڈوز کو لے جانے والے ایک ہیلی کاپٹر کے ذریعے ساحل تک پر کمانڈو ایکشن کی مشقیں ہو رہی ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ وہ لوگ اپنے طور پر سراغ لگانے کی کوشش کر رہے ہوں کہ راس البنڈا کو کہاں رکھا گیا ہے؟"

"تو کیا وہ راس البنڈا کو نکال لے جانے کے لیے مسقط سے کوئی کمانڈو ایکشن بھی کر سکتے ہیں" سلطان شاد نے حیرت اور بے اعتباری سے پوچھا۔

"جو شخص امریکا کے صدر تک براہِ راست رسائی رکھتا ہو اس کی اہمیت میں تمہیں کوئی شبہ نہیں ہونا چاہیے" ویرا نے تلخ مسکراہٹ کے ساتھ کہا "میرا باپ پھر بھی شریف اور فرماں بردار نوکر تھا جو اپنے بڑے کا احترام کرتا تھا۔ راس البنڈا کمینہ اور بلیک میلر ہے۔ اسے بچانے کے لیے وہ لوگ سب کچھ کر گزریں گے۔"

"یہ خبر نکلنی نہیں چاہیے کہ راس البنڈا ایس بی ایف کی تحویل میں ہے" میں نے تشویش سے کہا "بات پھیلتی ہے تو پھر پھیلتی ہی چلی جاتی ہے۔ ان کے مخبر پورے شہر میں فعال ہو چکے ہوں گے۔"

"ہاں۔ اب بات راس البنڈا سے بڑھ کر سرکاری اہل کاروں کے ہاتھوں میں چلی گئی ہے۔ وہ کامیابی کے لیے اپنے تمام وسائل کو استعمال کریں گے۔ اسی لیے ہمیں جلد از جلد راس البنڈا کا قصہ طے کر لینا چاہیے۔"

"یہ ہمارے بس کی بات کہاں ہے" سلطان شاد بولا "اگر وہ تھرڈ ڈگری کے استعمال کے باوجود زبان کھولنے پر آمادہ نہ ہوا تو ہم انتظار کے سوا کیا کر سکیں گے۔"

اول خان نے اپنے گلے پر شرارت کی انگلی پھیرتے ہوئے کہا۔ "جب تک وہ زندہ ہے" ہم ایک لمحے کے لیے بھی سکون سے نہیں رہ سکیں گے۔ مجھے صرف دو دن کی مہلت دی گئی ہے۔ پرسوں اس کا فیصلہ ہو جانا چاہیے۔"

"کیسا فیصلہ؟" ویرا کے چہرے پر الجھن کے آثار ابھر آئے۔ "ذرا کھل کر بتاؤ کہ مہلت سے تمہاری کیا مراد ہے؟"

"وہ جب تک زندہ رہے گا عذاب بنا رہے گا" اول خان نے کہا "ہمیں راس البنڈا سے جو کچھ معلوم کرنا ہے اس کے لیے مجھے دو دن دیے گئے ہیں۔ اس کے بعد کہیں نہ کہیں سے اس کی لاش برآمد ہونی ضروری ہے تاکہ اس کے ہمدردوں کی ساری امیدیں خاک میں مل جائیں۔ اس کی موت راس البنڈا کی حیثیت سے

سامنے آئے گی تو راڈنی آرک کا نصف خون خود بخود بہہ جائے گا۔"

"پھر تم نے کیا سوچا ہے؟" میں نے اول خان سے پوچھا۔

"تم جانتے ہو کہ اسپیشل ٹاسک فورس میں اوپر سے کوئی واضح حکم جاری کروا جائے تو سوچنے سمجھنے کی ہر گنجائش ختم ہو جاتی ہے۔ حکم کی ہر قیمت پر تعمیل کی جاتی ہے۔ پرسوں شام تک راس البیڈا کی لاش گڈانی بیچ کی بپھری ہوئی لہروں کے حوالے کر دی جائے گی۔"

"اگر یہ طے ہو چکا ہے تو وقت بہت کم ہے۔ راس البیڈا کی علاحدگی دور روانگی ہو جانی چاہیے۔"

"اس وقت میں اسی لیے لینڈ کروزر جیسی کشادہ گاڑی لے کر آیا ہوں تاکہ اسے دردا کے رخ زیبا کی زیارت کرا سکوں۔ جلدی تیار ہو جاؤ۔ ہوسکتا ہے کہ راس البیڈا کے خاتمے تک ہم لوگوں کو اسٹیشن فور پر ہی مسلسل قیام کرنا پڑے۔ وہاں رہنے یا شہر واپس آنے کا انحصار راس البیڈا کے رویے اور حالات پر ہوگا۔"

"حد ہو گئی" سلطان شاہ نے جھلا کر اپنی جگہ چھوڑ دی "اہم ترین بات سب سے آخر میں بتا رہے ہو۔ میں نے تو آج تک اس کی منحوس صورت بھی نہیں دیکھی ہے۔ آج یہ خواہش بھی پوری ہو جائے گی۔"

اسٹیشن فور جانے کے لیے ہمیں کسی تیاری کی ضرورت نہیں تھی۔ چائے کا ایک نیا دور مکمل کرتے ہی ہم پانچوں گھر سے نکل کھڑے ہوئے۔

اول خان نے ڈرائیونگ سیٹ سنبھالی میں اس کے برابر میں براجمان ہو گیا۔ بقیہ تینوں افراد پیچھے بیٹھ گئے اور ہمارا کارواں آنے والے وقت سے بے خبر اپنے خوفناک عزائم کے ساتھ اسٹیشن فور کی طرف روانہ ہو گیا۔

شہر کے پُرہجوم راستوں پر لینڈ کروزر کا سفر خاموشی سے جاری رہا۔ ہم پانچوں ہی خاموشی سے اپنی اپنی جگہ گم سم سوچوں میں ڈوبے ہوئے تھے۔ جوں ہی گاڑی سہراب گوٹھ پر واقع سپر ہائی وے چنگی ناکے سے آگے نکلی ودیرا بول پڑی "اب تک جو کچھ ہوتا رہا ہے وہ سب ناقابل یقین سا ہے۔ راس البیڈا کو آزاد کیے بغیر مجھے رہا کرا کے تم لوگوں نے بہت بڑا کارنامہ انجام دیا ہے۔ کل میں سوچ بھی نہیں سکتی تھی کہ اب میں کبھی راس البیڈا سے اپنے باپ کے خون کا انتقام لے سکوں گی۔"

"اسے صرف تمہارے لیے زندہ رکھا گیا ہے۔" اول خان نے ہنس کر کہا "میرا خیال ہے کہ اب اسے تمہاری آزادی کی قیمت قرار دے کر تمہارے حوالے کر دیا جانا چاہیے۔"

"یہ اچھا ہوا کہ تم نے اسے جان سیمونل کی موت سے بے خبر رکھا ہے۔ وہ میرے اور اپنے پیارے کی خوش فہمی میں زبان بندی اختیار کیے ہوئے ہے۔ میں اچانک اس کے سامنے جاؤں گی تو بوکھلا کر رہ جائے گا۔"

"تمہاری یہ خوش فہمیاں ہی کسی دن تمہیں لے ڈوبیں گی۔" سلطان شاہ نے خشک لہجے میں کہا "تمہارے سر پر سینگ نہیں اُگے جنہیں دیکھ کر وہ دہل جائے گا۔ اس کا نام راس البیڈا ہے۔ تم نے بے احتیاطی کا مظاہرہ کیا تو وہ اپنے انجام کی پروا کیے بغیر تمہاری گردن مروڑ کر رکھ دے گا۔"

"بچوں کی باتوں میں اپنی ٹانگ مت اڑاؤ۔" ودیرا نے اسے ڈانٹ دیا "دردا سازشیں کرنے اور پیچھے سے وار کرنے میں ماہر ہے۔ آمنے سامنے مقابلے میں اس نے ہمیشہ بزدلی کا ثبوت دیا ہے۔"

"تمہارا آج تک اس سے آمنا سامنا نہیں ہوا پھر تم نے کیسے اندازہ لگا لیا کہ وہ تم پر پیچھے سے ہی وار کرے گا؟" سلطان شاہ نے چبھتے ہوئے تند و سخت لہجے میں سوال کیا۔

"اپنی زبان کو لگام دو۔" ودیرا کی غراتی ہوئی آواز سنائی دی۔ ....."اب تم نے میرا مضحکہ اڑانے کی کوشش کی تو میں تمہارا سر توڑ دوں گی۔ بعض اوقات تم اپنی زہریلی باتوں کی وجہ سے ناقابل برداشت ہو جاتے ہو۔"

"میں تمہیں محتاط کر رہا تھا۔ یہ نہ سمجھنا کہ راس البیڈا تمہارے حسن سے مرعوب ہو کر میٹھی میٹھی باتیں کرنی شروع کر دے گا۔ اسٹیشن فور پر تمہیں زہر میں بجھے ہوئے الفاظ کا سامنا کرنا ہوگا۔" سلطان شاہ نے ڈھٹائی سے کہا۔

"یہ سلطان شاہ اپنی ٹانگ اڑا کر ہمیشہ بے مقصد باتیں شروع کرتا ہے۔" ودیرا بطور خاص کسی سے مخاطب ہوئے بغیر بیزاری سے بولی "میں یہ کہنا چاہ رہی تھی کہ سارے ہی واقعات تم لوگوں کی کامیابی کی نشان دہی کر رہے ہیں لیکن ایک بات ہے جو کہ میرے ذہن پر چوکے لگا رہی ہے۔ میں......"

"وہ زندگی بھر چوکے لگاتی رہے گی۔" سلطان شاہ اس کی بات کاٹ کے بے پروائی سے بولا "تم بار بار اپنی سکریٹ توڑنے کی خواہش پر بھونڈی ندامت کا اظہار کر کے کوئی منفعت حاصل نہیں کر سکتیں۔ وہ تمہاری بدترین حماقت تھی اور تم زندگی بھر اس پر پچھتاتی رہو گی......"

پتا نہیں ودیرا نے اسے کیوں اپنی بات پوری کرنے کا موقع دیا۔ دونوں پچھلی نشست پر تھے اس لیے میں انہیں نہیں دیکھ سکا۔ سلطان شاہ کے اچانک خاموش ہونے پر میں نے اپنا سر گھمایا تو ودیرا اسے چباڑ کھانے والی قہر بار نظروں سے گھور رہی تھی۔ مجھے فوراً ہی اندازہ ہو گیا کہ اگر غزالہ ان دونوں کے درمیان حائل نہ ہوتی تو ودیرا ہیجانی کے عالم میں سلطان شاہ کی گردن دبوچ چکی ہوتی۔

"تم زینی کے ساتھ دنیا کے کئی ملک دیکھ چکے ہو مگر تمہاری کھوپڑی ابھی تک مینڈک کے اس ننھے بچے جیسی ہے جو ہری بھری کے کسی کنوئیں کی تہ میں پلا بڑھا ہو۔" قدرے توقف کے بعد ودیرا الفاظ چبا چبا کر بولنے لگی "میں نے ایک غلطی کی تھی اور اس کا پورا پورا خمیازہ بھگت چکی ہوں۔ میری اس غلطی کی وجہ سے تم میں

سے کسی کو کوئی خراش تک نہیں آئی۔ مجھے اس کی ذرا بھی پروا نہیں ہے......"

"پھر تم کس بات کا ذکر کر رہی تھیں؟" میں نے اس کی بات کاٹ کے پوچھا۔

"یہ ہمیشہ شیطان کی طرح ٹانگ اڑا کر میرا ذہن بیزاری سے اتار دیتا ہے۔" دریا سر جھٹک کر بولی "مجھے جارج اسٹارک کی فکر ہے۔ وہ ایک اچھا اور سچا امریکن ہے۔ وہ پیشہ ورانہ منافقت کا قائل نہیں ہے۔ مجھے ڈر ہے کہ میری رہائی کے الزام میں اس شریف آدمی کو بہت بڑی دقت سے گزرنا پڑے گا۔"

"اس کے سوا اس بھیڑ میں سے جو بھی ہمارے مقابلے پر میدان میں آیا، وہ نہایت سنگدل بلکہ سفاک ثابت ہوا ہے۔" غزالہ نے پرخیال لہجے میں کہا "ہو سکتا ہے کہ ناکامی کی جھنجلاہٹ میں وہ بھیڑیے جارج اسٹارک کی زندگی کا چراغ ہی گل کر دیں اور اس کے بیوی بچے ساری زندگی کے لئے بے سہارا ہو جائیں۔"

"یہ نہیں ہو سکے گا۔" دریا نے پورے یقین کے ساتھ کہا۔ "جارج اسٹارک کوئی لاوارث آدمی نہیں ہے جسے دوسروں کو عبرت دلانے کے لئے موت کے گھاٹ اتارا جا سکے۔ اس کو ہر طرح سے پریشان کیا جا سکتا ہے لیکن وہ اسے مارنے کی جرأت نہیں کر سکیں گے۔ اسے کچھ ہوا تو اس کی بیوی واشنگٹن میں وزارتِ انصاف کے در و دیوار ہلا دے گی۔ امریکا میں وہی لوگ خسارے میں رہتے ہیں جو جرائم کی تاریخ یا دوسری وجوہ کی بنا پر عام آدمی کی سطح سے بھی نیچے گر کر کمانے کے لیے کام کرنے لگتے ہیں۔ وہاں عام آدمی کی پشت پر قانون کی پوری قوت کی حمایت موجود ہوتی ہے جس سے کوئی ٹکر نہیں لے سکتا۔"

"اسے ٹریفک کے کسی معمولی حادثے میں بھی مارا جا سکتا ہے۔" سلطان شاہ بولا۔

"وہ لوگ بے مقصد خون ریزی میں یقین نہیں رکھتے۔ اپنے کسی آدمی کو مارتے یا سزا دیتے ہیں تو اس کا مقصد دوسرے کارندوں کو وارننگ دینا ہوتا ہے کہ فرائض سے غفلت برتنے کی صورت میں وہ بھی اسی انجام سے دوچار ہو سکتے ہیں۔ کوئی کسی فرضی حادثے میں قتل کر دیا جائے تو اس سے اُس کی موت کے علاوہ کیا مقصد حاصل ہو گا؟ کسی کو سزا دینے کے لیے ان کے پاس موت سے کہیں زیادہ وحشت ناک عذاب موجود ہوں گے۔ ان عذابوں میں گھر کر انسان مرغوب موت کی آرزو کرتے ہوں گے لیکن موت ان سے دور بھاگتی ہو گی۔"

"ویری گڈ!" سلطان شاہ خوش ہو کر بولا "امریکن سیکرٹ ایجنسیوں کے اصول بنانے والی ہستی جب ہمارے درمیان موجود ہے تو ہمیں کسی بات کی فکر نہیں کرنی چاہیے۔ ہم گدھے گھوڑے بیچ کر سکون کی گہری نیند سو سکتے ہیں۔ حیرت ہے کہ ہم نے اب تک یہ بات کیوں نہیں سوچی۔"

"اسے اپنی زبان کی خارش مٹانے دو۔" دریا کے بولنے سے پہلے ہی میں ناصحانہ انداز میں بول پڑا۔

"اپنی زبان کی خارش دور کرنے کے لیے یہ میرے ہی پیچھے کیوں پڑتا ہے۔ گاڑی میں تم جیسے بھی تو موجود ہو۔ یہ تمہارے ساتھ جھک جھک کیوں نہیں مارتا؟" وہ جھنجلا کر بولی۔

"وہ بھی اسی سے الجھتا ہے جس سے اسے کوئی خاص رغبت ہوتی ہے۔" غزالہ نے ذو معنی مسکراہٹ سے دریا کو جواب دیا "معلوم ہوتا ہے کہ تمہیں ستائے بغیر سلطان شاہ کا کھانا ہضم نہیں ہوتا۔"

"ٹھیک ہے!" دریا سلطان شاہ کو گھور کر سر ہلاتے ہوئے بولی "یہی بات ہے تو میں پہلی فرصت میں اس کا ہاضمہ درست کرنے کا کوئی مستقل بندوبست کروں گی۔ یہ مرض خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔ اس سے غفلت برتی گئی تو یہ جلد ہی ہیضے کا شکار ہو جائے گا۔"

"سلطان شاہ کے معاملے میں تم اکثر زود رنجی کا مظاہرہ کرنے لگتی ہو۔" میں نے ہمدردانہ لہجے میں کہا "تمہیں خوش دلی کے ساتھ اس کی نوک جھوک کا جواب دینا چاہیے۔"

"یہی سلوک تمہارے ساتھ کیا جائے تو میں دیکھوں کہ تم کتنی دیر تک خوش دلی کا مظاہرہ کرتے ہو۔ اس کی باتیں بعض اوقات تو زبان تک سلگا دیتی ہیں۔"

"میری کوشش ہوتی ہے کہ میں تم سے نہ الجھوں مگر تمہاری بے سروپا باتیں اکثر مجھے بولنے پر مجبور کر دیتی ہیں۔" سلطان شاہ نے سنجیدگی اختیار کرتے ہوئے کہا "اگر جارج اسٹارک کی زندگی کو کوئی خطرہ نہیں ہے تو ہمیں اس کے بارے میں پشیمان ہونے کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔ دانستہ یا نادانستہ طور پر وہ جان سیمونکل کی سازش میں شریک رہا ہے اور اسے اپنی حرکتوں کی تھوڑی بہت قیمت ادا کرنی چاہیے۔"

"وہ درندوں کی بھیڑ میں ایک صاف گو اور نیک دل انسان ہے۔" میں نے کہا "اس کی ذات میں مجھے ایک باکردار اور آبرو مند امریکن کا بھرپور عکس نظر آتا ہے۔ وہ اس قابل ہے کہ اس کے بارے میں فکر مند ہوا جا سکتا ہے۔ اگر ہر شخص اچھے انسانوں کو درندہ صفت مجرموں کے رحم و کرم پر چھوڑنے کا رویہ اختیار کر لے تو پھر دنیا میں کہیں بھی بھلائی نہیں پنپ سکے گی۔ ہر شخص دوسروں کو روند کر اپنا قد بلند کرنے کے چکر میں پڑ جائے گا۔"

"میں تم سے پوری طرح متفق ہوں۔" اول خان نے کچے راستوں پر گاڑی دوڑاتے ہوئے لقمہ دیا "برے لوگوں سے نفرت اور اچھے انسانوں سے محبت کا اظہار ہی رواداری کو فروغ دیتا ہے۔ اتنا سا فرق بھی نہ رہے تو بدی کے مقابلے میں خیر و عافیت کی راہ اختیار کرنے کی کیا ترغیب باقی رہ جائے گی۔"

"یہ سب افلاطونی باتیں ہیں۔" سلطان شاہ نے بے پروایانہ لہجے میں کہا "معافی اور درگزر کا جذبہ رکھنے والے پادری کی کنپٹی پر کوئی زوردار تھپڑ رسید کرے تو وہ اپنی ساری تقریر بھول کر تھپڑ مارنے والے کا گریبان پکڑے گا اور اس پر مغلظات کی بوچھاڑ

کرے گا۔۔۔۔۔ یہ وہ منافقت کا ہے جو کرتے ہو، اس کا بھول کر بھی ذکر نہ کرو اور ڈھول گاتے پھرتے ہو، اس پر ہرگز عمل نہ کرو۔ یہ کامیابی کی کنجی ہے۔ جارج اسٹارک کے بارے میں تم لوگوں کے خیالات قابل قدر ہیں۔ میں بھی کسی نہ کسی حد تک ان سے متفق ہوں مگر بدقسمتی یہ ہے کہ تمہارے یہ نادر روزگار خیالات جارج اسٹارک تک نہیں پہنچ سکتے۔ اگر وہ کسی عذاب میں مبتلا ہو چکا ہے تو اس وقت دل بھر کر ہم سب کو کوس رہا ہوگا کیوں کہ اس کی دانست میں ہم ہی اس کے مصائب کے ذمے دار ہیں۔"

"اس وقت تم پر جذباتی پن سوار ہے۔" غزالہ نے سلطان شاہ سے مخاطب ہو کر نرمی سے کہا "ہماری باتوں سے متفق ہونے کے باوجود بحث کر کے تم کیا نتیجہ اخذ کرنا چاہ رہے ہو؟"

"بالکل صاف اور سیدھی سی بات ہے۔ ہم نے خود کو بھلا کر رویا کے ابھار پر اپنی ساری ہمدردیاں جارج اسٹارک کے لیے وقف کر دی ہیں۔ یہ ہمدردیاں بھی صرف باتوں تک محدود ہیں جن سے جارج اسٹارک کو کوئی فیض نہیں پہنچ سکتا جب کہ نادیدہ خطرات ہمارا بیڑا غرق کر سکتے ہیں۔"

"تم کن نادیدہ خطرات کی بات کر رہے ہو؟" اول خان نے چونک کر پوچھا۔

"وہ نادیدہ ضرور ہیں لیکن ناگفتہ نہیں ہیں۔ تم خود ہی بتا چکے ہو کہ خلیج اسٹیل جنس والے مسقط کے ساحل پر لنگر انداز امریکن بحری جہاز پر مشکوک مشنوں کی خبریں دے رہے ہیں اور۔۔۔۔۔۔"

"اوہ!" اول خان نے اس کی بات کاٹ کر ایک گہرا سانس لیا اور کہا "وہ ایک دور از کار امکان تھا مگر میں نے تم لوگوں سے اس کا ذکر کر ڈالا تھا۔ میرے کہنے کا مطلب یہ تھا کہ راس المبیڈا جیسے ری ولی آئی پی کے غائب ہونے پر وہ بھی طرح حواس باختہ ہو گئے ہیں اور ہر طرف ٹرٹیلے پھر رہے ہیں۔"

"نہیں دوست!" میں نے کچھ سوچتے ہوئے کہا "سلطان شاہ صحیح خطرے کی نشان دہی کر رہا ہے۔"

میرا فقرہ مکمل ہوتے ہی سلطان شاہ نے بات اچک لی اور بولا۔ "میری چھٹی حس بتا رہی ہے کہ آنے والا وقت خطرناک ہے اور تم لوگ جارج اسٹارک کی فکر میں گھلے جا رہے ہو۔ مجھے قطعاً اندازہ نہیں کہ آنے والے وقت میں کیا ہو سکتا تھا مگر میں یہ جانتا ہوں کہ وہ خوش گوار نہیں ہوگا۔"

"اور تم سلطان شاہ کے اس اندازے سے متفق ہو؟" اول خان نے دو سنگلاخ ٹیلوں کے درمیان لینڈ کروزر کی رفتار کم کرتے ہوئے مجھ سے سوال کیا۔

"اول خان! یہ مجبوری ہے!" میں نے اپنے وجود کی گہرائیوں میں ابھرنے والی تشویش کی لہر کو دباتے ہوئے کہا "شاید ہم سب کا حافظہ کمزور ہو گیا ہے جو ہم ماضی قریب میں پیش آنے والے واقعات تک بھلا بیٹھے ہیں۔"

"تم کن واقعات کا ذکر کر رہے ہو؟" رویا نے ترش لہجے میں سوال کیا۔

"مائی ڈیئر ڈارلنگ! ان واقعات کا تعلق تمہاری ذات سے ہی ہے" میں نے مڑ کر طنز سے کہا "شاید تمہیں یاد نہیں رہا کہ تمہارے ہم وطنوں نے تمہاری نقل و حرکت کے ذریعے میرا سراغ لگانے کے لیے تمہارے جسم میں ایک ایسا ننھا سا آلہ نصب کر دیا تھا جو ان کے ریسیور کے لیے بیرونی طاقت ور ریڈیو سگنلز نشر کر کے انہیں تمہاری لمحہ بہ لمحہ پوزیشن سے آگاہ رکھتا تھا اور تم مفرور ہوتے ہوئے بھی بیرونی ان کی دسترس میں ہوتی تھیں۔"

"او خدا!" رویا نے بے اختیار اپنی پیشانی پر ہاتھ مار کر کراہی "کوئی بات ذہن میں کھٹکھبورے کے ڈنڈوں کی طرح چبھ رہی تھی لیکن کچھ یاد نہیں آ رہا تھا۔۔۔۔۔۔ تمہارا حافظہ قابل رشک ہے۔ تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ تم ہی نے میرے بدن میں ہلکا سا شگاف لگا کر وہ جب نکالا تھا اور پھر کسی دور افتادہ مقام کی طرف روانہ کر دیا تھا۔"

"گڈ!" میں نے تعریفی لہجے میں کہا "کچھ عرصے کے لیے وہ اس غلط فہمی میں مبتلا ہو گئے تھے کہ تم کراچی سے بھنبھور چلی گئی ہو۔ یہ خبیث امریکن سیکرٹ ایجنٹ اپنی جنگ میں روایتی حربوں سے جدید ترین ٹیکنالوجی تک ہر حربہ استعمال کرتے ہیں۔ آج کل ان کے لیے راس المبیڈا بہت اہم ہے۔ ہم اسے اسٹیشن فور میں قید کر کے خوش ہیں لیکن ہو سکتا ہے کہ اسی اہم آدمی کی حفاظت کے لیے انہوں نے اس کے بدن میں بھی کوئی ننھی چپ لگایا ہوا ہو۔ ہے۔۔۔۔۔۔"

"ارے باپ رے!" سلطان شاہ میری بات کاٹ کر تقریباً اچھلتے ہوئے بولا "اپنی بھیانک منظر کشی نہ کرو۔ میری چھٹی حس کی ذرا سی تنبیہہ کو تم نے پاتال سے اٹھا کر عرش پر پہنچا دیا ہے۔ یہ کیسے ہو سکتا ہے۔"

میرے اس انکشاف پر اول خان اضطراری طور پر لینڈ کروزر کی رفتار میں خاصا اضافہ کر چکا تھا۔ اس نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "اگر زیبی کا اندازہ درست ہے تو راس المبیڈا کو قید کر کے ہم اسٹیشن فور کی رازداری کھو چکے ہیں اور میرا خیال ہے کہ زیبی کا دماغ صحیح سمت پر چل نکلا ہے۔ آخر مسقط کے ساحل پر اچھلنے والے امریکن فوجیوں پر کیا افتاد آن پڑی ہے کہ انہوں نے اچانک ایک انتہائی تفری کا مظاہرہ کرنے کی مشقیں شروع کر دی ہیں۔"

"راس المبیڈا کے جسم میں چھپا ہوا چپ بڑے طاقت ور ریڈیو سگنل نشر کر رہا ہے جو کسی نہ کسی امریکن بیس یونٹ پر وصول کیے جا رہے ہیں۔" میں نے اپنے ذہن میں جنم لینے والے تفکر کو الفاظ میں ڈھالتے ہوئے اپنی بات جاری رکھی "ان طاقت ور سگنلز کے سہارے انہیں یہ معلوم ہو رہا ہے کہ پچھلے پچاس ساٹھ گھنٹوں سے راس المبیڈا کسی ایک ہی مقام پر ہے۔ سگنلز اس مقام کی نشاندہی کر رہے ہیں اور اب وہ اپنے اس اہم ترین فرد کو بازیاب کرانے کی منصوبہ بندی میں مصروف ہیں جس کے لیے امریکا کا صدر بھی فکر مند ہوگا۔ آنے والے انتخابی مہم میں یہودی ووٹوں پر مکمل نظریں

کنٹرول کی وجہ سے راس المیڈا امریکا کے موجودہ صدر کی ضرورت بلکہ ناگزیر ضرورت بن چکا ہے۔ راس المیڈا کی مدد کے بغیر وہ اگلی مدت کے لیے امریکا کا صدر منتخب نہیں ہو سکتا۔ اس کی رہائی کے لیے وہ اتنا سا تخریبی کمانڈو ایکشن کے بجائے دو چار امریکی بحری بیڑوں کو بھی حرکت میں لے آئے تو حیرت نہیں ہونی چاہیے۔"

"تمہارا تجزیہ بالکل درست ہے۔" اول خان نے تحیر زدہ آواز میں کہا "پاکستان کے دفاعی معاملات سے اسپیشل ٹاسک فورس کا دور کا بھی تعلق نہیں ہے لیکن کل میں نے کہیں سنا ہے کہ بحرِ ہند میں مامور ساتواں امریکن بحری بیڑا خیر سگالی کے مشن پر اچانک ہی کراچی کی بندرگاہ سے باہر کھلے پانیوں میں لنگر انداز ہو چکا ہے۔ ساتواں بحری بیڑا مسقط کے مقابلے میں اسٹیشن فور سے بہت قریب ہے۔ اس میں ایک دیوہیکل طیارہ بردار جہاز بھی شامل ہے۔ ہو سکتا ہے کہ مسقط میں مشقیں کرنے والے کمانڈوز کو پورے ساز و سامان کے ساتھ ساتویں بحری بیڑے کی تحویل میں دے دیا جائے اور پھر وہ وہیں سے اسٹیشن فور کا رخ کرنے کی کوشش کریں۔"

"اول خان! ہم وقت کھو رہے ہیں۔ گاڑی کی رفتار تیز کرو۔" میں نے حالات کی سنگینی کو محسوس کرتے ہوئے سرد لہجے میں کہا اور لینڈ کروزر کے طاقت ور انجن کی غراہٹوں نے یک بیک غضب ناک روپ دھار لیا۔ ناہموار کچے راستوں پر وہ دیو ہیکل جیپ ہرنی کی طرح اچھلتی کودتی اپنے طے شدہ راستوں پر بڑھنے لگی۔

"میرا خیال ہے کہ تمہیں کسی مسکن دوا کی ضرورت ہے۔"

چند ثانیوں کے بعد ویرا کی طنز میں ڈوبی ہوئی آواز نے مجھے چونکا دیا۔ اس کے لب و لہجے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس نے مجھے مخاطب کیا تھا لیکن میں اپنی نشست پر یوں انجان بنا بیٹھا رہا جیسے میں نے ویرا کی بات ہی نہ سنی ہو۔

"کیا تم ہوا سے بات کر رہی ہو؟" چند ثانیوں بعد سلطان شاہ کی آواز ابھری۔

"میں زیٹی سے پوچھ رہی تھی۔" ویرا بولی "معلوم ہوتا ہے کہ تشویش کی وجہ سے اس کے کانوں کے پردے بھی سُن ہو کر رہ گئے ہیں۔ بے چارہ اس وقت سخت عذاب میں مبتلا معلوم ہوتا ہے۔"

"میں کچھ کہوں گا تو تم پھر بلبلانے لگو گی کہ تمہارے ساتھ زیادتی ہو رہی ہے۔" میں نے کہا۔

"میرے ساتھ زیادتیاں تو ہوتی ہی رہتی ہیں۔ تمہیں جو کچھ کہنا ہے کہہ ڈالو۔" وہ بولی۔

"میں مصطفےٰ زیدی ہوں، نہ تم شہناز گل۔ پھر تمہیں مسکن دوائیں کیوں یاد آ رہی ہیں؟"

"تم اس وقت راس المیڈا سے خوف زدہ معلوم ہو رہے ہو۔ بلاوجہ ذرا سی بات کا اتنا بڑا بتنگڑ بنا دیا تھا کہ ساتویں بحری بیڑے کو میدان میں اتار لائے۔ قوی کے اعصاب پر جب کسی حریف کی اتنی دہشت سوار ہونے لگے تو اسے سکون آور بلکہ خواب آور دوائیں بہت فائدہ پہنچاتی ہیں۔"

"ساتویں بحری بیڑے کی بات میں نے نہیں اول خان نے چھیڑی ہے۔ میں صرف یہ کہنا چاہ رہا تھا کہ راس المیڈا کوئی معمولی قیدی نہیں ہے۔" میں نے کہا "اس کے ہمدرد اسے آزاد کرانے کے لیے کوئی بھی بڑا قدم اٹھا سکتے ہیں۔ ہمیں ان تمام امکانات پر نظر رکھنی ہوگی۔"

"یہ معقول بات ہے لیکن راس المیڈا کے بدن میں کوئی مشین پوشیدہ ہونا یا اس کی رہائی کے لیے بحریہ کی طرف سے کسی کارروائی کا مفروضہ بالکل لغو اور بے سروپا ہے۔" ویرا بولی "اول خان نے راس المیڈا کو آج اسٹیشن فور نہیں پہنچایا ہے۔ وہ وہاں دو راتیں گزار چکا ہے۔ اس دوران میں جان سیمرنگل نے بھی فون پر تم سے بات کی تھی اور وہ میرے بدلے اسے آزاد کرانے کی منصوبہ بندی کر رہا تھا۔ اگر ان لوگوں کو ریڈیو سگنلز سے یا کسی بھی ذریعے سے راس المیڈا کے موجودہ ٹھکانے کا علم ہو جاتا تو وہ اب تک وہاں حملہ آور ہو چکے ہوتے۔"

"آنے والا وقت ہی بتا سکے گا کہ ہم میں سے کون صحیح خطوط پر سوچ رہا ہے۔" میں نے گہرا سانس لے کر کہا "میرا نظریہ ہے کہ وہ گزشتہ کارروائی کے نتیجے میں راس المیڈا کی موت کا خطرہ محسوس کر رہے ہیں، اسی وجہ سے وہ خاموش بیٹھے ہوئے تھے۔ انہیں امید رہی ہوگی کہ جان سیمرنگل تمہارے بدلے اپنے آقا کو آزاد کرا لے گا لیکن جان سیمرنگل کی موت اور تمہاری دوبارہ آزادی کے بعد بازی ان کے ہاتھوں سے نکل چکی ہے۔ اب وہ کوئی بھی انتہائی قدم اٹھانے سے گریز نہیں کریں گے۔ ہمیں اس کے لیے تیار رہنا چاہیے۔"

"تم فکر مت کرو۔ ہم ہر طرح تیار ہیں۔" اول خان نے پُر اعتماد لہجے میں کہا "بظاہر اسٹیشن فور ایک ویرانے میں بنی ہوئی سال خوردہ بیرکوں کا نام ہے لیکن اسپیشل ٹاسک فورس کے جوان جانباز بھی موجود ہوتے ہیں۔ وہاں جو بازی ہوئی اور ثابت ہوتے ہیں۔ ادھر کا رخ کر کے وہ زندہ نہیں لوٹ سکیں گے۔"

"شاید اب ہم اسٹیشن فور کے بہت قریب پہنچ چکے ہیں۔" غزالہ نے دھیمے سے کہا۔

"تم نے کیسے اندازہ لگایا؟" اول خان نے قدرے حیرت سے سوال کیا۔

غزالہ ہنستے ہوئے بولی "ویسے تو سب باتیں رہنے دو گاڑی کے میں اترتے ہی اندازہ ہو گیا تھا کہ اسٹیشن فور قریب ہے مگر میں نے ابھی ابھی ایک مسلح ٹرک کو ٹیلے کی اوٹ میں چھپے دیکھا ہے۔ شاید ان راستوں پر فورس کے مسلح محافظ دن رات موجود رہتے ہوں گے۔"

"تمہارا خیال درست ہے۔" اول خان نے ہنس کر وہ بات وہیں اڑا دی۔

چند منٹ بعد ہی لینڈ کروزر بیرکوں کے درمیان بنے ہوئے اس میدان میں جا رکی جہاں چونا لگے ہوئے سفید پتھروں اور چونے کی لکیروں سے راستے وغیرہ بنے ہوئے تھے۔ لینڈ کروزر کو دیکھتے ہی دو مسلح اور چاق و چوبند افراد گاڑی کے قریب آ پہنچے۔ ان کے جسموں پر نیم شہری لباس موجود تھا اور شانوں سے ہلکی خودکار رائفلیں جھول رہی تھیں۔

جیپ کی چابیاں ان میں سے ایک کے حوالے کر کے اول خان اس بیرک کی طرف چل رہا جس میں اس کا دفتر واقع تھا۔

غزالہ ایس ٹی ایف کے اس ٹھکانے پر پہلی بار آئی تھی اس لیے وہ ہر چیز کو حیرت بھری نظروں سے دیکھ رہی تھی۔ اس ویرانے میں پائی جانے والی نیم فوجی ترتیب اور صفائی واقعی حیران کن تھی۔

فریڈم لاج سے گرفتار ہونے والی ایلس اسٹیشن فورڈ کی قیدی رہی تھی۔ ہم سب کو معلوم تھا کہ اس کی ہاتھ سیاہی ملی کے دھماکے سے بچنے کے نتیجے میں وہاں ایسی تباہی پھیلی تھی کہ عارضی طور پر سارا مواصلاتی نظام درہم برہم ہو کے رہ گیا تھا لیکن اول خان کے آدمیوں نے قلیل سی مدت میں اس تباہی کے سارے آثار مٹا کر وہاں ... ساری سہولتیں اس طرح بحال کی تھیں کہ کسی نقصان کا اندازہ لگانا ناممکن تھا۔

اول خان کے کمرے میں آرام دہ فرنیچر کی کمی تھی۔ اس کے مہمانوں میں دو عورتوں کو دیکھتے ہی اس کے آدمی کسی قریبی کمرے سے دو نرم کرسیاں لے آئے اور اول خان نے اپنی میز کے پیچھے پڑی ہوئی کرسی پر بیٹھتے ہی سرخ رنگ کا ایک ایئرپیس اٹھا لیا۔

"چیف کالنگ ریڈیو کنٹرول۔ رپورٹ!" اس نے ایئرپیس دہانے کے قریب لا کر کہا۔

"سب ٹھیک ہے سر!" دوسری طرف سے ایک کرخت مردانہ آواز ابھری "دو مرتبہ قیدی کے لیے کسی نامعلوم آدمی کا فون آیا تھا۔ ہماری طرف سے بات کرانے سے انکار پر اس نے گالیاں دے کر فون بند کر دیا۔"

"مقامی تھا یا غیر ملکی؟" اول خان نے اس کے خاموش ہونے پر پوچھا۔

"کوئی گورا تھا۔ امریکن لب و لہجے میں انگریزی بول رہا تھا۔ دوسری بات سر! کسی کمانڈر سعید کا فون آیا تھا۔ وہ آپ سے بات کرنی چاہتے ہیں۔ کہہ رہے تھے نمبر آپ کو معلوم ہے۔"

"مولا انٹیلی جنس کا نمبر ملاؤ۔ کوبرا تھری کے پاس دروازے پر تمہیں کمانڈر کے پی اے سے لائن ملا دے گا۔ اس سے میں خود بات کرلوں گا۔ آؤٹ!" اول خان نے یہ کہہ کر سرخ ایئرپیس قدرے زور سے میز پر رکھ دیا۔

اس وقت اول خان کے چہرے سے دبے دبے جوش کا اظہار ہو رہا تھا اور اس کی آنکھیں بھی چمک رہی تھیں۔

"یہ کمانڈر سعید کون ہے جس کے پی اے سے بات کرنے کے لیے بھی پاس ورڈ ضروری ہوتا ہے؟" میں نے اول خان کے چہرے پر نظریں گاڑ کے سوال کیا۔

"اس کے پاس یقیناً کوئی اہم خبر ہوگی۔ وہ نیول انٹیلی جنس کی ایک کمان میں تیسرے نمبر پر ہے۔ میں نے مسقط اور کراچی کے مضافاتی سمندر میں جاری سرگرمیوں کے بارے میں اسے اعتماد میں لیا تھا۔ وہ یقیناً ہمیں تازہ ترین اور مستند خبریں سنا سکے گا۔"

"یہ کام بعد میں بھی ہو سکتے تھے" ویرا نے اکتائے ہوئے انداز میں کہا "پہلے ہمیں راس الیڈا کی خبر لینی چاہیے۔ اس وقت ہم پورے ہاتھی کو چھوڑ کر اس کی دم ٹٹولنے میں لگ گئے ہیں۔"

سلطان شاہ اپنی بے ساختہ ہنسی پر قابو نہیں رکھ سکا اور ہنستے ہوئے بولا "بعض اوقات تم ایسے ایسے محاورے بول جاتی ہو کہ تمہاری اردو دانی پر رشک آنے لگتا ہے۔ یہ محاورہ تو تمہاری ہی ایجاد معلوم ہوتا ہے۔"

"مجھے محاوروں سے کوئی دلچسپی نہیں۔" ویرا نے روکھائی سے جواب دیا "اپنی بات واضح کرنے کے لیے جو کچھ ذہن میں آتا ہے کہہ گزرتی ہوں۔ یہاں بیٹھ کر ہم لوگ وقت برباد کر رہے ہیں۔"

"اس فون کا تعلق بھی راس الیڈا سے ہے۔" اول خان نے منافقانہ لہجے میں کہا "بدلے ہوئے حالات سے باخبر ہونے کے بعد ہم راس الیڈا سے صحیح بازپرس کر سکیں گے۔"

ویرا نے بے پروائی سے ٹانگ پر ٹانگ رکھی اور سگریٹ سلگانے میں مصروف ہوگئی۔ اس کے رویے سے صاف ظاہر ہو رہا

تھا کہ راس المیزا اس کے اعصاب سے چپک کر رہ گیا تھا۔ اس کے سوا دریا کو کسی اور بات سے دلچسپی نہیں رہی تھی۔ وہ جلد از جلد راس المیزا کے سر پر سوار ہو کر اس سے بھی لاجنز کے خون کا حساب لینا چاہتی تھی۔

چند ثانیوں بعد فون کی گھنٹی بجی اور اول خان نے اپنی میز پر رکھا ہوا اسپیکر فون آن کر دیا۔

"کمانڈر سعید کال اے لائن پر ہے سر!" آپریٹر کی آواز آئی۔ اس کے بعد ہی دوسری طرف سے کہا گیا "سر! ہولڈ کریں۔ میں کمانڈر صاحب سے لائن ملاتا ہوں۔"

"ہیلو!" ذرا سے توقف کے بعد اسپیکر فون پر ایک جھنگ آواز ابھری۔

"کہو! کیسے یاد کیا تھا تم نے؟ مجھے ابھی ابھی تمہارا پیغام ملا ہے۔" اول خان نے کہا۔

"تمہاری اطلاعات درست ہیں۔" دوسری طرف سے کہے جانے والے اس انکشاف نے دریا کو بھی چونکا دیا۔ کمانڈر سعید کہہ رہا تھا "لیبیئی نامی بحری جنگی جہاز کئی ہفتوں سے منطقہ سے دور لنگر انداز ہے۔ وہ لوگ بالکل ایسے ظاہر کرتے ہیں جیسے کوئی جنگی مشق یا سرگرمی نہیں تھی لیکن برسوں سے ان کا ایک ہیلی کاپٹر مشتبہ سرگرمیوں میں مصروف تھا۔ آج علی الصباح وہ ہیلی کاپٹر لیبیئی سے ایک لمبی پرواز کر کے کولمبیا نامی جہاز پر آیا تھا جو دوسرے جنگی جہازوں کے ساتھ کراچی کے جنوب مغرب میں کھلے سمندر میں لنگر انداز ہے۔"

"اوہ! یعنی ان کے ارادے خطرناک ہیں۔" اول خان نے حیرت سے کہا۔

"پوری بات سنو گے تو تم حیران رہ جاؤ گے۔" کمانڈر سعید کی آواز ابھری "چند گھنٹے پہلے کولمبیا کے چیف ریڈیو افسر نے کراچی نیول ہیڈ کو اطلاع دی ہے کہ ان کا ایک ہیلی کاپٹر عملے کے تین افراد کے ساتھ معمول کی پرواز کے دوران غائب ہو گیا ہے۔ یہ وہی ہیلی کاپٹر ہے جو لیبیئی سے پرواز کر کے کولمبیا پر آیا تھا۔"

"کیا وہ درست کہہ رہے ہیں؟" اول خان نے حیرت آمیز لہجے میں سوال کیا۔ کمانڈر سعید کے پے در پے انکشافات نے اسے پریشان کر دیا تھا۔

"ہمارے ریڈار پر اس ہیلی کاپٹر کو آخری بار ساحل کی جانب نیچی پرواز کرتے ہوئے دیکھا گیا تھا۔ اس کے بعد اس کا کوئی سراغ نہیں مل سکا۔ قرائن بتا رہے ہیں کہ وہ لوگ کراچی کے قرب و جوار میں کسی مشن پر نکلے ہیں۔"

"وہ کوئی خفیہ مشن ہے تو انہوں نے کراچی نیول ہیڈ کو غلط اطلاعات دے کر اس معاملے میں کیوں ملوث کیا؟ ان کا وہ ہیلی کاپٹر اپنا مشن پورا کر کے خاموشی سے کولمبیا پر واپس آ سکتا تھا۔"

"یہی بات مجھے بھی پریشان کر رہی ہے۔ میرا اندازہ ہے کہ وہ لوگ ضرورت سے زیادہ چالاک بننے کی کوشش کر رہے ہیں۔ ہمیں ان سے اسی طرح نمٹنا پڑے گا۔"

"کوئی مجبوری نہ ہو تو مجھے بھی بتاؤ کہ تم کیا سوچ رہے ہو۔"

چند ثانیوں کے توقف کے بعد کمانڈر سعید کی آواز آئی۔ "انہیں معلوم ہے کہ نیول انٹیلی جنس سمیت کئی کوسٹل ایجنسیاں کراچی کے اہم ترین ساحل کی دن رات نگرانی کرتی ہیں۔ ان میں سے کوئی بھی مشتبہ ہیلی کاپٹر کو دیکھ سکتی ہے۔ تم جانتے ہو کہ عام حالات میں ایسے مشتبہ ہیلی کاپٹر کو مار گرایا جا سکتا ہے۔ انہوں نے اس کی گمشدگی کی اطلاع دے کر اسے تحفظ فراہم کرنے کی کوشش کی ہے۔ ان کی اس حرکت کے نتیجے میں وہ ایک گم شدہ ہیلی کاپٹر ہے جسے مشتبہ قرار دے کر گرایا نہیں جا سکے گا۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ انہیں ہماری سرزمین پر ایسی کسی کارروائی کی کیا ضرورت پیش آ گئی ہے۔"

"یہ مجھے واضح طور پر اپنا کیس نظر آ رہا ہے۔" اول خان نے پرجوش لہجے میں کہا۔

"یہ راڈنی آرک والا معاملہ تو نہیں ہے؟" کمانڈر سعید کے لہجے میں بلا کا تجسس تھا۔

"بالکل وہی ہے۔ وہ مرد در میری تحویل میں ہے۔ شاید ٹریسر چپ کے اشاروں کے ذریعے انہیں پتا چل گیا ہے کہ راس المیزا کو کہاں رکھا گیا ہے اور اب وہ کمانڈو ایکشن کے ذریعے اسے نکال لے جانے کی کوشش کر سکتے ہیں۔ اب تک وہ میری تمام توقعات پر پورے اترتے چلے آئے ہیں۔"

"وِش یو گڈ لک اور تھینک یو اے۔" کمانڈر سعید کی آواز میں گرم جوشی سمٹ آئی "یہ بہت بڑا شکار ثابت ہو گا۔ تم چاہو تو اسٹینڈ بائی پر ملکی فضائی حدود کی حفاظت کے لیے کوئی طیارہ فضا میں بھیجا جا سکتا ہے۔"

"نہیں کمانڈر۔۔۔۔ تم لوگ اس معاملے سے باہر رہو۔ وہ خلا میدان سمجھ کر بے خوفی سے آئیں گے اور مارے جائیں گے۔ ہم لوگوں کے پاس سارا ایکوپمنٹ فوج سے مختلف ہے۔ تباہی کے بعد دنیا کی کوئی طاقت یہ ثابت نہیں کر سکے گی کہ اس ہیلی کاپٹر کو کسی سرکاری ایجنسی نے تباہ کیا ہے۔"

"تشویش کی بات یہ ہے کہ وہ ہیلی کاپٹر اب تک کہاں ہے؟" کمانڈر سعید نے پوچھا۔

"وہ ساحلی پٹی پر کہیں نہ کہیں لینڈ کر کے چھپ گئے ہوں گے اور مقررہ وقت پر حرکت میں آئیں گے۔ تم فکر مت کرو۔ میں ان کی تباہی کی خبر سب سے پہلے تم ہی کو دوں گا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ ہم انہیں دیکھ بھی لیں تو نظر انداز کر دیں؟"

"یہی بہتر رہے گا۔" اول خان نے کہا "انہیں اپنے ہدف تک پہنچنے کا موقع ملنا چاہیے۔"

رسمی کلمات اور نیک خواہشات کے تبادلے کے بعد اول خان

نے فون بند کردیا۔

اس وقت میرے وجود میں اضطراب کی ایک ہول ناک لہر بیدار ہوچکی تھی۔ میں نے فوراً ہی اپنی کرسی چھوڑ دی۔ اول خان سے کچھ کہنے کی ضرورت پیش نہیں آئی۔ وہ موقع کی نزاکت سمجھ رہا تھا۔ وہ بھی اٹھ کھڑا ہوا۔

"دونوں عورتیں یہیں رکیں گی۔" میں نے سب کو اٹھتے دیکھ کر سخت لہجے میں کہا۔

فرالہ دوبارہ بیٹھ گئی لیکن ویرا آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر مجھے گھورنے لگی۔

اس وقت اس سے بحث بے سود تھی۔ میں اول خان کے ساتھ دفتر سے باہر چل دیا۔

تیز تیز قدموں سے طویل برآمدہ طے کرنے کے بعد اول خان ایک بند دروازے کے سامنے رک گیا جہاں دو مسلح پہرے دار موجود تھے۔ وہ اپنے بڑے کو دیکھتے ہی ایڑیاں بجا کر اٹینشن ہوگئے۔

اول خان نے دروازے کی مضبوط کنڈی کھول کر پہلا قدم بڑھایا ہی تھا کہ پیچھے سے ویرا اسے دھکیل کر برق رفتاری سے کمرے میں گھستی چلی گئی۔

ہم تینوں کے اندر پہنچنے سے پہلے ہی اونچی چھت والا وہ کمرا اذیت میں ڈوبی ہوئی حیوانی چیخوں سے لرز اٹھا۔

شاید راس المیڈا اس وقت نرم بستر پر دراز تھا۔ ویرا اندر پہنچتے ہی بھوکی شیرنی کی طرح اس پر ٹوٹ پڑی تھی۔ راس المیڈا کے لیے دوہرا صدمہ تھا۔ پہلی بات یہ کہ ویرا آزاد ہو کر اس کے سر پر مسلط ہو چکی تھی۔ دوسری بات یہ کہ اس کے تیور بہت خطرناک تھے۔

ویرا کافی دنوں سے سہل پسندی کی زندگی گزار رہی تھی لیکن اس وقت اس کے بدن میں بلا کی پھرتی اور توانائی عود کر آئی تھی۔ اس نے راس المیڈا کو وحشیانہ انداز میں اپنی ٹھوکروں پر رکھا ہوا تھا اور وہ گراں ڈیل بھینسا ویرا کی ٹھوکروں سے بچنے کی ناکام کوششوں میں خون میں نہاتا جا رہا تھا۔

پھر ویرا نے موقع ملتے ہی ایک جھٹکے سے اس کی قمیص کے بخیے اڑا دیے۔

وہ منظر دیکھ کر میرے ہاتھ پیروں میں بھی خارش ہو رہی تھی مگر میں رکا رہا کیوں کہ ویرا اپنے حریف پر بری طرح غالب آرہی تھی اور کمانڈر سعید کی گفتگو کے بعد فوری ضرورت کا احساس کر چکی تھی۔

اس نے آناً فاناً میں راس المیڈا کے ریچھ جیسے بالوں سے بھرے ہوئے اوپری دھڑ کو برہنہ کردیا۔ اس کا داہنا بازو سیدھے رخ سے موڑ کر اس کی پشت سے لگایا اور اسے جھٹکے دے کر راس المیڈا کے بدن پر سوار ہوگئی۔ اس کا بایاں ہاتھ بہت تیزی کے ساتھ راس المیڈا کا بدن ٹٹولنے میں مصروف تھا۔

"بول کتیا۔" اچانک وہ ہانپتے ہوئے غرائی "چاقو لاؤ!" اس وقت اس کی آنکھوں میں خون اترا ہوا تھا۔

راس المیڈا نے خطرہ بھانپ کر پوری طاقت سے ویرا کو الٹ کر اس کی گرفت سے نکل جانا چاہا لیکن ویرا اس وقت نرم و نازک دوشیزہ نہیں رہی تھی۔ اس نے حلق سے ایک تیز آواز نکال کر زور لگایا۔ کھٹ کی ایک واضح آواز کے ساتھ راس المیڈا کے داہنے بازو کا کوئی جوڑ اپنی جگہ چھوڑ بیٹھا۔

اسی اثنا میں اول خان نے اپنی جیب سے کھٹکے دار چاقو نکال کر ویرا کو تھما دیا تھا۔

راس المیڈا کے پرانے زخموں سے بھی دوبارہ خون بہنے لگا تھا۔ اس کے خون کے دھبوں نے ویرا کا حلیہ بگاڑ کے رکھ دیا تھا مگر ویرا بے خوف تھی اور وہ واضح طور پر وحشت زدہ نظر آرہا تھا۔

ویرا نے اچانک ہی اس کی داہنی کلائی چھوڑ دی اور راس المیڈا کا وہ بازو بے جان ہو کر ایک طرف ڈھلک گیا۔ جوڑ اتر جانے کی وجہ سے اس کی لمبائی میں نمایاں اضافہ ہو چکا تھا۔

اپنے حریف کا بازو چھوڑتے ہی ویرا نے کھٹکا دبا کر چاقو کا تیز پھل برآمد کیا اور پھر نفاست سے بے رحمی سے وہ پھل اپنے شکار کے داہنے پہلو میں پسلیوں سے نیچے بھونک دیا۔ چاقو کے لگائے ہوئے زخم سے زندہ اور گاڑھے خون کی دھار سی نکلی۔

راس المیڈا تکلیف سے دوہرا ہو گیا۔ ویرا نے زخم سے چاقو کا پھل باہر کھینچ کر اپنی انگلیاں لہولہان شگاف میں ڈال دیں۔ وہ بہت بے تابی کے ساتھ اس چپ پر قابض ہونے کی کوشش کر رہی تھی جو مسلسل سگنلز نشر کر کے راس المیڈا کی نشان دہی کر رہا تھا۔

آخر کار ویرا اچھل کر راس المیڈا کے جسم پر سے اتر گئی۔ اس کا ایک ہاتھ راس المیڈا کے گندے خون میں لتھڑا ہوا تھا۔ اسی ہاتھ کی انگلیوں میں کوئی چیز موجود تھی جو خون کی وجہ سے ناقابل شناخت ہو گئی تھی۔

راس المیڈا ننگے فرش پر پڑا کراہتا اور تڑپتا رہا۔ ویرا نے اپنے ہاتھ ایک چادر سے صاف کیے۔ خون کی تہ اتر جانے کے بعد اس کی انگلیوں میں دبی ہوئی نرم اور لچک دار پلاسٹک کی وہ تھیلی بھی نظر آنے لگی جس میں سلیکون کا ایک مختصر سی چپ موجود تھا۔

وہ مختصر اور سخت جان الیکٹرانک چپ میرے لیے اجنبی نہیں تھا۔ اسے شاید آگ میں جلا کر بھی ناکارہ نہیں بنایا جا سکتا تھا۔ ویرا نے غور سے اس ننھی سی تھیلی کو دیکھا اور پھر اسے فرش پر ڈال کر اپنے جوتے کی سخت ایڑی سے کچلنے لگی۔ اول خان نے جیب سے ریوالور نکال کر اس کا سیفٹی کیچ ہٹایا۔ ویرا الگ ہٹ گئی اور اول خان نے قریب سے فائر کرکے اس چپ کو تباہ کردیا جو راس المیڈا اور اس کے ہمدردوں کے درمیان مسلسل ایک خاموش رابطے کا کام سر انجام دے رہا تھا۔ فرش پر بارود کے دھبے کے سوا کچھ بھی باقی نہیں رہا تھا۔

"خدا کا شکر ہے کہ اس وقت تمہیں جپ کو تباہ کرنے کی اہمیت یاد رہی۔" اول خان سیفٹی کیچ لگا کر ریوالور دوبارہ اپنی جیب میں رکھتے ہوئے بولا "مجھے ڈر تھا کہ کہیں تم جوشِ انتقام میں اسے بھول ہی نہ جاؤ۔"

"کیا عزر سعید کے انکشافات کے بعد اسے بھولنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا تھا۔" زیرا گہرے گہرے سانس لیتے ہوئے بولی "اس وقت ایک لمحہ قیمتی تھا۔ اب بیلی کا پیڑ والوں پر وقت پڑ جائے گا۔"

مجھے احساس ہوا کہ ہم چاروں ہی وہاں موجود تھے لیکن غزالہ نہیں تھی۔

"غزالہ کہاں رہ گئی؟" میں نے حیران ہو کر سلطان شاہ سے پوچھا۔

"تم خود ہی تو اسے اول خان کے دفتر میں روک کر آئے ہو" اس نے نرمی سے جواب دیا۔

"جاؤ، اسے بھی یہیں بلا لاؤ۔ میں نے تو دونوں عورتوں کو رکنے کے لیے کہا تھا۔"

"کیا تم غزالہ کو کمزور اعصاب کا مالک سمجھتے ہو؟" سلطان شاہ نے منہ بنا کر پوچھا۔

"تم نرے گھامڑ ہو" میں اس کی سادہ لوحی پر مسکرا کر رہ گیا۔ "میرا ارادہ راس البیڈا کو برہنہ کرنے کا اس کے بدن میں چھپے ہوئے جپ کو تلاش کرنے کا تھا، عورتوں کے سامنے۔"

"میں سمجھ گیا" اس نے درمیان میں سے ہی میری بات کاٹ دی "اس کا مطلب ہے کہ تم تینوں ہی جپ حاصل کرنے کا ارادہ کر کے ادھر آئے تھے۔ میں سمجھ رہا تھا کہ تم راس البیڈا کی گوشمالی کرو گے۔"

"زیرا نے اس کی اچھی خاصی گوشمالی کی ہے۔ اس کا داہنا بازو ڈیڑھ دو انچ لمبا ہو چکا ہے۔"

سلطان شاہ تائل ہوتے ہی غزالہ کو بلانے کے لیے اس کمرے سے چلا گیا۔

میں راس البیڈا کی طرف متوجہ ہوا تو وہ بائیں ہاتھ سے اپنے پہلو کا زخم دبائے فرش پر پڑا ہوا تھا۔ اس کا داہنا ہاتھ ایک طرف جھول رہا تھا جب کہ اس شانے پر ورم نمودار ہونے لگا تھا۔

"تم سب درندے ہو" مجھے اپنی طرف متوجہ پا کر راس البیڈا فرّاتے ہوئے بولا "میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ تمہارے ساتھ یہ کمزور عورت اتنی خونخوار ہو گی۔"

"ابھی میں نے صرف جپ حاصل کیا ہے" زیرا اسے گھورتے ہوئے بولی "میرا اور تمہارا اصل حساب کتاب اب شروع ہو گا۔ میں دیکھوں گی کہ اب تمہیں میرے چنگل سے کون نکالتا ہے۔"

"مجھے معلوم ہے کہ تمہارے ذہن میں میرے خلاف زہر بھرا گیا ہے۔ تم یقین کرو کہ جی الاجنڈ کے قتل میں میرا کوئی کردار نہیں تھا۔ صدر کو شبہ ہو گیا تھا کہ جی الاجنڈ انجب ابی ذکی کا مخبر بھی ہے۔"

"یہ صفائی پیش کر کے تم کون سا مقصد حاصل کرنا چاہ رہے ہو؟" اول خان نے بڑھ کر سوال کیا۔

"میں اس وقت تم لوگوں کے رحم و کرم پر ہوں۔ اس وقت مجھے طبی امداد کی ضرورت ہے۔ میں تمہاری سرزمین پر یوں بے یار و مددگار نہیں مرنا چاہتا۔ میں خود کو تمہارے حوالے کرتا ہوں۔ میری مدد کرو، میں تمہاری کسی ہدایت سے سرمو انحراف نہیں کروں گا۔"

راس البیڈا کے ان ذلت آمیز فقروں نے مجھے حیران کر دیا۔

وہ صیہونی نسل پرست اور عالمی دہشت گرد تھا۔ امریکا میں وہ زیرِ زمین دنیا کا بے تاج بادشاہ تصور کیا جاتا تھا۔ چند کمی سازشوں اور گھناؤنی وارداتوں کے سلسلے میں اس کا ذہن اتنا زرخیز تھا کہ اس نے امریکا جیسی سپر پاور کے صدر کو اپنے سامنے بے بس کیا ہوا تھا۔ پاکستان میں اس نے تخریب کاریوں کے ایک ہولناک سلسلے کا آغاز کیا ہوا تھا لیکن زیرا کے ہاتھوں مار کھانے کے بعد وہ یک بیک کسی چوہے سے زیادہ حقیر نظر آنے لگا تھا۔

"تیلو یا یہ کیا ہے؟" میں نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر سرد لہجے میں پوچھا۔

لمحہ بھر کے لیے اس کی آنکھوں میں حیرت اور بے یقینی کی علامات نظر آئیں پھر اس نے کہا "یہ بھی ہتھیاروں کا گھر ہے پہلے میرے زخموں کا بندوبست کرو۔ خون اسی طرح بہتا رہا تو تم اپنے کسی سوال کا جواب حاصل نہیں کر سکو گے۔"

اسی وقت غزالہ، سلطان شاہ کے ساتھ اس کمرے میں آ گئی۔

"تم لوگ اسے دیکھو۔ میں تھوڑی دیر میں آتا ہوں" اول خان نے چونک کر اردو میں کہا "ہو سکتا ہے کہ جپ تباہ ہونے کے بعد آنے والے مہمان بھٹکتے ہی رہ جائیں لیکن احتیاط ضروری ہے۔ میں اپنے عملے کو ضروری ہدایات دے کر ابھی آتا ہوں۔ میرے آنے تک اس کی زندگی کا چراغ گل نہ کرنا۔"

"فکر مت کرو" زیرا عجیب سے لہجے میں بولی "یہ اتنی آسانی سے مرنے والوں میں سے نہیں ہے۔"

اول خان عجلت آمیز انداز میں اس کمرے سے نکلتا چلا گیا۔

"اس وقت تم پوری دنیا سے کٹ چکے ہو" زیرا نے راس البیڈا سے کہا "یہاں میلوں دور تک ویرانہ ہی ویرانہ ہے۔ تمہاری چیخ پکار پر کوئی تمہاری مدد کے لیے نہیں آئے گا۔ تمہارے ہمدرد تمہیں دلاؤلی آرک کہنے پر مصر ہیں۔ ہم تمہیں راس البیڈا کے روپ میں دنیا کے سامنے پیش کرنا چاہتے ہیں۔ تمہاری بہتری اسی میں ہے کہ اپنی شرائط پیش کرنے کے بجائے ہمارے چند سوالوں کے جواب دے ڈالو۔"

زیرا کے منہ سے نکلے الفاظ میں یہ پیغام پنہاں تھا کہ ہم اسے زندہ رکھ کر دنیا کو اس کا اصل روپ دکھانا چاہتے تھے۔ راس البیڈا نے




وہ کچھ بجانب لبا اور مصالحانہ انداز میں بولا "میں تیار ہوں جسے کے سوا تمہارے ہر سوال کا جواب دینے کو تیار ہوں۔ اس کا جواب اس وقت دے گا جب تم مجھے دنیا کے سامنے پیش کرو گی۔"

دیبا آگے بڑھی۔ راس البیڈا نے دہشت زدہ ہو کر بہت سرعت سے اپنے زخمی وجود کو سمیٹا اور فرش کو چھوڑ کر پھرتی سے اپنے قدموں پر کھڑا ہو گیا۔

اس وقت وہ ایک انعام دیبا کے مقابلے میں مار کھایا ہوا... بھالو معلوم ہو رہا تھا۔ جسیم اور قد آور ہونے کے ساتھ اس کے بے ترتیب اُگے ہوئے گھنے سیاہ بال، زخمی چہرے پر بڑھا ہوا شیو اور دائیں پہلو کے زخم سے جھولتے ہوئے لوتھڑے اس کی ہیبت میں کئی گنا اضافہ کر رہے تھے۔

دیبا رک کر تعجب آمیز نظروں سے اسے گھورنے لگی۔ راس البیڈا کے دونوں ہاتھ پہلوؤں پر جھول رہے تھے۔ ان میں دائیں ہاتھ کا طول خاصا بڑھا ہوا تھا۔

اچانک دیبا کھڑے کھڑے اپنی جگہ سے اچھلی، اس کے دونوں جوتے پوری قوت کے ساتھ راس البیڈا کے بائیں شانے پر پڑے اور وہ ایک بے ساختہ چیخ کے ساتھ فرش پر جا گرا۔ دیبا اس کے شانے کو ادھیڑ کر ہتھیلیوں کے بل فرش پر ٹکی اور فضا میں قلابازی کھا کر دوبارہ سیدھی کھڑی ہو گئی۔

دیبا کی اس بے مثال مہارت پر وہ حیران رہ گیا۔ اس نے بجلی کی سی تیزی سے اپنے حریف پر وار کیا تھا۔ ضرب لگنے تک اس کو اندازہ نہیں ہو سکا تھا کہ دیبا فضا میں اڑ کر کدھر حملہ آور ہونے والی تھی۔

اسے خوف تھا کہ کہیں دیبا دوبارہ جان سنبھال کر اس کے سر پر سوار نہ ہو جائے اس لیے وہ بوکھلا کر لڑکھڑاتا ہوا جلدی سے اٹھ کھڑا ہوا۔ اس بار اس کا بایاں ہاتھ بھی لمبا ہو چکا تھا۔ دیبا نے یکے بعد دیگرے اس کے دونوں شانے اتار کر اسے ہاتھوں کے آزادانہ استعمال سے معذور کر دیا تھا۔

"سانگا تمہارے لیے کیا کام کر رہا تھا؟" دیبا نے سفاکانہ لہجے میں اس سے پوچھا۔

"وہ اس علاقے میں بکنے والی ہیروئن پر اجارہ داری حاصل کرنا چاہتا تھا" راس البیڈا نے درد میں ڈوبی ہوئی آواز میں رک رک کر کہا "مجھے سرمائے کی ضرورت ہے اور خطیر سرمایہ صرف ہیروئن کی تجارت سے حاصل ہو سکتا ہے۔ یہ میرا ایک پرانا خواب تھا جو شاید اب پورا نہیں ہو سکے گا۔"

"ہیروئن کی تجارت اور ٹی کی سربراہی دو متضاد باتیں نہیں ہیں؟"

"ٹی ہیروئن کی تجارت کی سب سے بڑی منڈی ہے فرق اتنا تھا کہ جی لائیڈ کے زمانے میں ٹی دنیا کے خاص خاص علاقوں میں ہیروئن کو فروغ دیتی تھی۔ میں اسے کھلی منڈیوں میں لے جانا

چاہتا تھا تاکہ دولت کے انبار حاصل کرسکوں اور میرا یہی خواب آج مجھے لے ڈوبا۔" وہ سخت اذیت میں ہونے کے باوجود ربا کے سوالوں کے جواب ٹالنے کی ہمت نہیں کرسکا۔

"اور دولت کے یہ انبار تمہیں ڈیوڈ اسٹارز کے لیے درکار تھے؟" میں نے سوال کیا۔

"سرمایہ رہتا کام آتا۔" اس نے اعتراف کیا "ڈیوڈ اسٹارز کو کوئی ختم نہیں کرسکتا۔ آج وہ تنظیم اتنی مضبوط ہوچکی ہے کہ کسی سہارے کے بغیر بھی دن بہ دن ہر طرف چھاتی چلی جائے گی۔"

"تمہارا ہونا یا نہ ہونا بھی اس کی ترقی میں رکاوٹ نہیں بنے گا؟"

"اس سوال کا جواب آنے والا وقت دے گا۔ میں اپنے حصے کا کام کرچکا ہوں۔"

"نیلو رباجے سے ساکا کا کیا تعلق تھا؟" میں نے چند ثانیوں کی خاموشی کے بعد پوچھا۔

"پھر وہی سوال!" وہ کراہا "میرے ہاتھ پیر توڑ کر تم میری زبان نہیں کھلوا سکتے۔"

ربا نے فرش پر پڑا ہوا خون آلود چاقو اٹھا کر چادر سے صاف کیا اور خطرناک نظروں سے راس البیڈا کو گھورتے ہوئے بولی۔

"اب میں اس سے تمہارے جسم پر ان گنت شگاف لگاؤں گی اور پھر تمہارے ان زخموں میں پسی ہوئی مرچیں بھروی جائیں گی۔ تم بھول رہے ہو کہ تھوڑی دیر پہلے بڑے بڑوں کا دماغ درست کردیتی ہے۔"

"تھوبا!" یہ کہتے ہوئے راس البیڈا نے شاید مدافعانہ انداز میں ہاتھ اٹھانے کی کوشش کی تھی لیکن اس کے جھولتے ہوئے بازو بس اپنی جگہ ہل کر رہ گئے۔ شانے اتر جانے کی وجہ سے عضلات بھی ناکارہ ہوگئے تھے۔ اس کوشش میں اس کے چہرے پر بے پناہ کرب کا ایک گہرا سایہ آکر گزر گیا تھا۔

"تم نے کہا تھا کہ تم مجھے میرے اصل روپ میں دنیا کے سامنے پیش کرنا چاہتی ہو؟" اپنی اذیت پر قابو پانے کے بعد اس نے نا قابلِ طلب لہجے میں سوال کیا۔

"وہ ہمارے عزائم ہیں۔ تمہیں ان سے سروکار نہیں ہونا چاہیے۔" ربا نے تلخی سے کہا۔

"تم ابھی چاہو تو ایک پریس کانفرنس بلالو۔ میں مجمع کے سامنے اپنی اصلیت کا اعتراف کرلوں گا۔ مجھے زندہ رہنے کی کوئی موہوم سی ضمانت بھی مل جائے تو میں تمہارے بڑے سے بڑے سوال کا جواب دے دوں گا۔"

ربا اس وقت چاقو کے پھل پر انگلی پھیر رہی تھی۔ اس نے چاقو کی نوک اپنی ہتھیلی میں دبائی اور پھر تیزی سے چاقو راس البیڈا کے پیٹ کی طرف پھینک دیا۔ چاقو فضا میں چکرا تا ہوا اپنے ہدف کی طرف لپکا تو راس البیڈا بے بسی سے چیخ پڑا۔ اس کے ہاتھ آزادانہ حرکت سے معذور تھے۔ اس نے اپنے جسم کو بل دے کر چاقو سے بچنا چاہا اور چاقو اس کے داہنے پہلو کے پچھلے زخم سے ذرا نیچے پیوست ہوتا چلا گیا۔

"فی الحال اسے یوں ہی چھوڑ دو۔" میں نے ربا کا بازو تھام کر نرمی سے کہا "بھوک اور پیاس کی حالت میں اس کے زخموں کی تکلیف بڑھے گی تو اس کا دماغ ٹھکانے پر آجائے گا۔"

ربا میری طرف اٹھی اور پھر میرا اشارہ سمجھ کر دروازے کی طرف چل دی۔

"ظالمو! میرے پیٹ میں سے یہ چاقو تو نکالتے جاؤ۔" راس البیڈا بے بسی سے گڑگڑایا۔

"یہ اسی طرح پیوست رہے گا۔ آہنی پھل میں نمی اور ہوا کی وجہ سے زنگ آنا شروع ہوگا تو تمہارے جسم میں اس کا زہر سرایت کرنے لگے گا۔ تم سسک سسک کر اسی طرح مرجاؤ گے۔" میں نے رک کر سفاکانہ لہجے میں کہا اور پھر خود بھی اس کمرے سے باہر نکل گیا۔

"یا خدا!" راس البیڈا کی لرزتی ہوئی آواز میرے کانوں میں آئی "کچھ پتا نہیں چلتا کہ یہ سفاک درندے مجھے زندہ رکھیں گے یا مار ڈالیں گے۔ تو مجھ پر اپنا رحم فرما۔"

راس البیڈا کی وہ فریاد عبرت کا ایک شاہکار تھی۔ انسان جب بااختیار ہوتا ہے تو کسی کو خاطر میں نہیں لاتا۔ اپنے جیسے دوسرے انسانوں کو کیڑے مکوڑوں کی طرح روند کر اپنا راستہ بناتا رہتا ہے۔ اسے خدا یاد رہتا ہے' نہ خدا کے بندوں سے محبت کا دھیان آتا ہے' لیکن جب وہی انسان طاقت و اختیار سے محروم ہوکر بے سروسامان ہوجاتا ہے تو اسے اپنے معبودِ حقیقی کو پکارنے لگتا ہے۔ وہ ان رعایتوں کا طالب نظر آتا ہے جو وہ بھلے وقتوں میں دوسروں سے چھینتا رہا تھا۔ کمال کی بات یہ ہے کہ اپنی ذات کے یہ تضادات کسی انسان کو کبھی نظر نہیں آتے۔

میں ان لوگوں کے قریب پہنچا تو سلطان شاہ ربا سے کہہ رہا تھا "تم نے دل کھول کر راس البیڈا سے اپنے معنوی باپ کا انتقام لے لیا ہے۔ اب اس کے ساتھ جو کچھ ہوگا' وہ بونس کے طور پر ہوگا۔"

"معنوی باپ! یہ تم کیا بک رہے ہو؟" ربا نے بھنا کر پوچھا۔

"قدرتی ہوتا تو تمہیں اپنی بیٹی تسلیم کرنے سے کبھی انکار نہ کرتا۔" سلطان شاہ نے بوکھلا کر وضاحت کرنے کی کوشش میں مزید بگاڑ کے امکانات روشن کردیے "اپنے باپ کو نرم الفاظ میں تم اور کیا کہوگی؟"

میں نے معاملے کی نزاکت بھانپتے ہوئے فوراً ہی موضوع بدل دیا اور ربا سے پوچھا "یہ بتاؤ کہ اب راس البیڈا کے بارے میں تمہاری کیا رائے ہے؟ وہ نیلو رباجے کے بارے میں کب تک خاموش رہے گا؟"

"اس کے فرشتے بھی بولنے پر مجبور ہو جائیں گے" ویرا نے پرعزم لہجے میں کہا۔ "اس وقت میں خود بھی اسے سوچنے کی مہلت دینے کے بارے میں سوچ رہی تھی اسی لیے میں نے تمہارا مشورہ مان لیا ورنہ تم دیکھتے کہ میں اس کا کیا حشر کرتی۔ یہ تماشا اب اول خان کی موجودگی میں ہوگا۔"

"انی مارو حاڈا اور جافونزلی کے بعد اب کون سا حربہ باقی رہ گیا ہے؟" غزالہ نے پوچھا۔

"اسے مصلوب کروں گی" ویرا نے سفاکانہ مسکراہٹ کے ساتھ جواب دیا۔

"یہ صلیب کی توہین ہوگی۔ راس البیڈا ایسے اعزاز کا مستحق نہیں ہے" سلطان شاہ بولا۔

"اسے فرش پر چت لٹا کر اس کی دونوں ہتھیلیاں کیلوں سے فرش میں گاڑ دینا کوئی اعزاز نہیں ہو سکتا" ویرا نے کہا "ایسی حالت میں اس کے بدن کو کسی گرم سلاخ سے داغا بھی جا سکتا ہے۔"

باتیں کرتے ہوئے ہم اول خان کے دفتر میں پہنچے تو وہ وہاں موجود نہیں تھا لیکن ہم لوگوں کے لیے دیگر لوازم کے ساتھ چائے تیار تھی۔ اس کے آدمی نے ہمارے پہنچتے ہی پیالیاں تیار کرنی شروع کر دیں۔

"اول خان کا خیال ہے کہ راس البیڈا کے بدن میں چھپا ہوا چپ تباہ ہونے کے بعد اس کی تلاش میں آنے والے بھٹک سکتے ہیں۔ مجھے یہ خیال سراسر خوش فہمی معلوم ہوتا ہے۔" چائے پیتے ہوئے غزالہ نے کہا۔

"یہ بات اول خان بھی جانتا ہے" میں نے کہا "اگر وہ لوگ راس البیڈا کی تلاش میں ہیں تو پچھلے سگنلز کی روشنی میں اس مقام کا تعین کر کے اپنے نقشے وغیرہ بنا چکے ہوں گے اور اسی کے مطابق کارروائی کریں گے۔ سگنلز کا سلسلہ یکلخت موقوف ہونے سے وہ الجھن میں پڑ سکتے ہیں۔ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ ادھر آنے والے ہیلی کاپٹر میں اس چپ سے براہ راست رہنمائی حاصل کرنے والا کوئی خاص آلہ نصب ہو جو ان کی مدد نہ کر سکے مگر یہ ناممکن ہے کہ چپ تباہ ہونے کے بعد اسٹیشن فوری خطرے سے محفوظ ہو گیا ہو۔"

"میں بھی بالکل یہی باتیں سوچ رہی تھی مگر میرے شبہات ذرا مختصر سے تھے" غزالہ نے ہنس کر کہا۔

"تم دونوں کا دماغ ایک ہی فریکوئنسی پر کام کرتا ہے اسی لیے تمہاری گاڑی کامیابی سے چل رہی ہے۔" ویرا نے برجستہ تبصرہ کر ڈالا "سوچ میں زیادہ فرق ہو تو معاملہ گڑبڑ ہو جاتا ہے۔"

"ویسے تو تمہارے دماغ کی فریکوئنسی بھی ذیشان سے ملتی ہے" سلطان شاہ نے شوخی سے کہا۔

"میں ہر شہزادے اور مہذب آدمی کے ساتھ سمجھوتا کر سکتی ہوں لیکن تمہاری کھوپڑی میری سمجھ سے بالکل باہر ہے۔ پتا نہیں تمہارے ساتھ کس کا مقدر پھوٹے گا" ویرا نے بے رحمی سے اسے رگڑ ڈالا۔

غزالہ نے ہلکا سا قہقہہ لگا کر کہا "گھر کی بات گھر میں طے ہو جائے تو کسی کا مقدر پھوٹنے کی نوبت نہیں آئے گی۔ تم دونوں لڑ جھگڑ کر ایک دوسرے کے ساتھ گزارہ کر ہی لوگے۔"

"وہ تو اب بھی ہو رہا ہے" ویرا نے خفت کے کسی مظاہرے کے بغیر کہا پھر اچانک ہی میری طرف متوجہ ہو گئی "راستے میں تم نے مسکن دواؤں کے حوالے سے کسی مصطفیٰ زیدی اور شہناز گل کا حوالہ دیا تھا۔ یہ دونوں کون ہیں؟"

"گئے دور کے دو چاہنے والے تھے" میں نے سگریٹ سلگا کر کہا "موصوف بہت اچھے شاعر تھے اور وصال کے موسم میں بھی کبھی مسکن دوائیں استعمال کرتے تھے۔ اب یہ کہانی اخباروں میں دفن ہو گئی ہے۔"

ہم لوگوں نے باتیں کرتے ہوئے چائے ختم کر لی لیکن اول خان واپس نہیں آیا تو مجھے تشویش ہونے لگی۔

بظاہر میری تشویش کا کوئی جواز نہیں تھا کیونکہ اس وقت ہم سب اسپیشل ٹاسک فورس کے گڑھ میں بیٹھے ہوئے تھے جو ان دنوں کے حالات میں شہر کا محفوظ ترین علاقہ تصور کیا جا سکتا تھا۔ میں نے دفتر سے برآمدے میں نکل کر اول خان کے آدمی سے اس کے بارے میں استفسار کیا تو پتا چلا کہ وہ چند منٹ پہلے راس البیڈا والے کمرے میں جا کر ادھر گیا تھا۔

اول خان کی واپسی تقریباً دس منٹ بعد عمل میں آئی۔ اس کے چہرے سے فکرمندی جھلک رہی تھی۔

"معلوم ہوتا ہے کہ تمہاری کسی اینٹی ایئر کرافٹ گن میں خرابی پیدا ہو گئی ہے" ویرا نے اس سے کہا۔

"دونوں گنیں بالکل ٹھیک ہیں۔ ہیلی کاپٹر گرانے کے لیے تو لمبی رینج کی رائفل بھی بہت کارآمد ثابت ہوتی ہے" اول خان نے پھیکی مسکراہٹ کے ساتھ کہا "میری تشویش کا سبب کچھ اور ہی ہے۔"

سب کی استفسار طلب نگاہیں اول خان کے گمبھیر چہرے پر مرکوز ہو گئیں۔

"تم جا کر اپنا حلیہ درست کرو" اول خان نے ویرا سے کہا۔ "تمہارے چہرے اور کپڑوں پر راس البیڈا کے خون کے داغ بہت بدنما معلوم ہو رہے ہیں۔"

"کر لوں گی" ویرا نے بے پروائی سے کہا "پہلے تم اپنی تشویش کا سبب بتاؤ۔"

"میں نے تمہارے بے رحمانہ تشدد کی فرضی کہانیاں سنا کر راس البیڈا کو زبان کھولنے پر آمادہ کر لیا ہے۔ اس نے جو کچھ بتایا ہے وہ بہت تشویشناک ہے۔"

اول خان کے خاموش ہونے پر ویرا اضطراری طور پر بول پڑی۔ "خاموش کیوں ہو گئے؟ بات پوری کرو۔"

"راس المبڈا نے پاکستان میں اپنی مسلسل ناکامیوں کے بعد یہ نتیجہ اخذ کیا کہ وہ اور اس کے اہم ساتھی سفید فام ہونے کی وجہ سے ہر جگہ نظروں میں آجاتے ہیں اور کام بگڑ جاتا ہے۔ اس نے اپنی مدد کے لیے بھارت سے را کے دو تجربے کار ایجنٹوں کو پاکستان بلایا تھا۔ انھیں سمندری راستے سے پاکستان پہنچانے کا کام ساگا کو سونپا گیا تھا۔ نیلو رہا ہے اس مشن کی تکمیل کا اہتمام تھا۔"

"یعنی نیلور کے نجبائی ری ایکٹر سے اس قصے کا کوئی تعلق نہیں ہے؟" غزالہ نے پوچھا۔

"شاید براہ راست کوئی تعلق نہیں ہے۔ بہ اور بات ہے کہ را کے ایجنٹ یہاں قدم جمانے کے بعد نیلور کی طرف بھی متوجہ ہو جائیں۔ وہ یہاں آگئے ہیں تو ضرور کوئی نہ کوئی گل کھلائیں گے۔"

"وہ راس المبڈا کی مدد کے لیے آئے تھے تو اسے ان کے ٹھکانے کا علم بھی ہونا چاہیے" زیبا نے کہا۔

"انھیں کشمیر روز دراکی کمین گاہ کے فون پر جان سمو نکل سے رابطہ کرنا تھا۔ اس سے مل بیٹھنے کے بعد آئندہ کا کوئی پروگرام طے کیا جاتا تھا۔ ہماری کارروائی کے نتیجے میں کشمیر روز والا ٹھکانا ویران ہو گیا۔ جان مارا گیا۔ اب کچھ پتا نہیں کہ وہ دونوں کہاں ہوں گے اور کیا کر رہے ہوں گے۔"

"تمھیں یقین ہے کہ راس المبڈا نے تمھیں پچھاڑنے کی کوشش نہیں کی ہے؟" میں نے پوچھا۔

"جھوٹ کو میں ہرگز اتنی اہمیت نہ دیتا۔ وہ موت سے بہت زیادہ خائف ہے۔ دہشت زدہ ہونے کے بعد اس نے جو کہانی سنائی ہے" وہ قابل یقین معلوم ہوتی ہے۔"

"وہ چاہتا تو اسے بھارتی قونصل خانے سے را کے ایجنٹوں کی خدمات مستعار مل سکتی تھیں۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو" اول خان نے مجھ سے اتفاق کرتے ہوئے کہا "یہ سوال میں نے بھی پوچھا تھا۔ راس المبڈا بالکل نئے چہروں سے کام لینا چاہتا تھا۔ اس کا خیال تھا کہ بھارت کے سفارتی عملے کے ساتھ ساتھ را کے مقامی ایجنٹ ہماری متعلقہ ایجنسیوں کی نظروں میں ہیں۔ ان سے کام لینے کی کوشش کی گئی تو اس کا سارا کھیل چوپٹ ہو کر رہ جائے گا۔ یہ دلیل خاصی وزنی اور قرین قیاس ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ زیبی کو ایک مرتبہ پھر کراچی کے بازار حسن کے پھیرے لگانے پڑیں گے" سلطان شاہ نے پوری سنجیدگی اور فکر مندی سے کہا۔

"مگر کیوں؟" غزالہ نے چونک کر پوچھا "تمھیں وہ گندہ علاقہ کیوں بار بار یاد آتا ہے؟"

"مجبوری ہے۔ ساگا کا اپنا [illegible] وہیں گزارتا تھا۔ اس کے بارے میں زیادہ سے زیادہ معلومات زیبا سے مل سکیں گی۔ اسی طرح ہم را کے ان دونوں خطرناک ایجنٹوں کا سراغ لگا سکتے ہیں۔"

"کوئی مجبوری نہیں ہے" میں نے تیزی سے کہا "اگر وہ دونوں پاکستان کی سرزمین پر اجنبی ہیں تو ساگا اور جان کی موت کے بعد اب بالکل بے یار و مددگار رہ گئے ہوں گے اور جلد ہی اپنے ان ساتھیوں سے ملنے کی کوشش کریں گے جو پہلے سے یہاں موجود ہیں اور کام کر رہے ہیں۔"

"وہ کسی سے ملے بغیر واپس بھی جا سکتے ہیں" زیبا نے رائے ظاہر کی "کوئی بھی ہوشیار سیکرٹ ایجنٹ اجنبی سرزمین پر زیر زمین دنیا کے سرغنوں سے رابطہ کرنے کے گر اچھی طرح جانتا ہے۔ ساگا نہ سہی" اس کی جگہ دوسرے بہت سے لوگ انسانوں کو غیر قانونی طور پر یہاں لانے اور یہاں سے لے جانے کا کام کرتے ہوں گے۔"

"وہ لوٹ جاتے ہیں تو قصہ ہی پاک ہو جاتا ہے" میں نے کہا۔ "انھیں یہاں آنے سے پہلے کچھ نہ کچھ بریفنگ ضرور دی گئی ہوگی۔ انھوں نے اسی کی روشنی میں یہاں رک کر ہاتھ پیر پھیلانے شروع کر دیے تو کیا ہوگا؟"

"تم سب اپنی اپنی ذات میں یہاں کے ایک عام شہری ہو" زیبا نے نور دے کر کہا "بعض اوقات نوبت یہاں تک آ پہنچی ہے کہ تم یہاں کے قانون کے محافظوں سے چھپتے پھرے ہو۔ ایسی صورت میں تمھیں بہت زیادہ فکر مند ہونے کی ضرورت نہیں۔ یہاں بہت سے لوگ ان ہی کاموں کی تنخواہ لیتے ہیں اور وہ اپنے فرائض انجام دینا جانتے ہیں۔"

"تمھاری یہ تاویل مجھ پر لاگو نہیں ہوتی۔ میں ایک ذمے دار افسر ہوں" اول خان نے احتجاج کیا۔

"تمھیں آج تک یہی نہیں معلوم کہ تم سرکاری ملازم ہو یا غیر سرکاری۔ پھر تم اپنی ذمے داری کا تعین کیسے کر سکتے ہو؟ تم پورے ملک کے ٹھیکے دار نہیں بن سکتے۔"

"زیبا!" میں نے تلخی سے کہا "تم بہت ذہین اور ہوشیار ہو لیکن ہمارے درمیان مایوسی اور بددلی پھیلانے کی کوشش مت کرو۔ اول خان کی ذمے داری کا تعین اس کے رسوخ اور اختیارات سے ہوتا ہے۔ تم نے سنا نہیں کہ یہ تھوڑی دیر پہلے نیول انٹیلی جنس کے کس افسر سے بات کر رہا تھا۔"

"میں حقائق بیان کر رہی تھی" اس نے بے پروائی سے کہا "میرا مطالبہ صرف اتنا ہے کہ تم لوگ راس المبڈا پر اپنا کام ختم کر چکے ہو تو اسے میرے حوالے کر دو۔ میں اسے میدان میں دوڑا دوڑا کر ہلاک کروں گی۔ یہ میرا حق ہے۔ تم لوگوں کو اس کا احترام کرنا ہوگا۔"

"فکر مت کرو۔ اپنا دل ٹھنڈا کر لینا لیکن اس سے پہلے اپنا حلیہ درست کر لو" اول خان نے کہا "میں پہلے ہی بتا چکا ہوں کہ مجھے راس المبڈا کے لیے صرف دو دن دیے گئے ہیں۔ اس کے بعد اس

سی ای ٹی کو کہیں نہ کہیں سے برآمد ہونا چاہیے۔ موقع ملا تو یہ کام آج ہی پورا کر لیا جائے گا۔"

ریرا ایک آسودہ سی مسکراہٹ کے ساتھ دفتر سے نکل کر عقبی حصے کی طرف چلی گئی جہاں غسل خانہ موجود تھا۔

"کولمبیا سے غائب ہونے والا ہیلی کاپٹر نہ جانے کب نمودار ہو گا؟" ویرا کے جانے کے بعد سلطان شاہ نے خود کلامی کے انداز میں بڑبڑاتے ہوئے کہا۔

"وہ کہیں نہ کہیں چھپے ہوئے ہوں گے اور اندھیرا پھیلنے کے بعد اپنے مشن پر نکلیں گے۔" غزالہ نے رائے ظاہر کی۔

وہ ایک پیشہ ورانہ مسئلہ تھا اس لیے اول خان خاموش نہ رہ سکا۔ اس نے کہا "وہ آئے تو اندھیرا پھیلنے سے قبل یا پھر علی الصباح آئیں گے۔ اجالے میں اور ے ہدف کا تعین آسانی سے ہو جاتا ہے۔ اندھیرے میں اس قسم کے مشن عام طور پر ناکام رہتے ہیں۔"

"یہ بھی تو ہو سکتا ہے کہ ان کا ہیلی کاپٹر واقعی کسی حادثے کا شکار ہو گیا ہو" سلطان شاہ بولا۔

"راس البیڈا کے جسم سے چپ برآمد ہونے کے بعد یہ سوچنا بے سود ہے" اول خان کا لہجہ اٹل تھا۔

تھوڑی دیر میں ویرا ہاتھ منہ دھو کر واپس آ گئی۔ لباس پر پڑے ہوئے خون کے داغ بدستور موجود تھے۔

اس نے آتے ہی راس البیڈا کے بارے میں اپنا مطالبہ دہرایا اور ہم ایک مرتبہ پھر دفتر سے نکل کھڑے ہوئے۔ باہر آ کر مجھے حیرت ہوئی کہ اسٹیشن فور کے پارکنگ ایریا میں موجود گاڑیاں غائب ہو چکی تھیں۔ اسی کے ساتھ وہاں نفری کی کمی بھی محسوس ہو رہی تھی۔

وہ صرف میرا مشاہدہ نہیں تھا۔ وہ تبدیلیاں اتنی نمایاں تھیں کہ سلطان شاہ نے بھی محسوس کر لیں۔ ہماری الجھن بھانپ کر اول خان نے بتایا کہ دشمنوں کی متوقع فضائی مہم جوئی کے خطرے کی وجہ سے اس نے میدان میں جمع گاڑیوں کو اس علاقے میں دور تک پھیلا دیا تھا تاکہ فضا سے کسی زمینی اڈے کی موجودگی کا سراغ نہ مل سکے۔ اس حکمت عملی کا دوسرا فائدہ یہ تھا کہ ایس ٹی ایف کے مستعد اہل کار اپنی گاڑیوں میں موجود رہ کر کافی دور تک فضائی حدود پر نگاہ رکھ سکتے تھے اور اپنی رینج میں آنے والے مشتبہ ہیلی کاپٹر کو گرا سکتے تھے۔

ایس ٹی ایف کا خاصا عملہ گاڑیوں کے ساتھ چلا گیا تھا۔ جو لوگ باقی رہ گئے تھے انہیں بیرکوں میں محدود ہو جانے کے احکام دے دیے گئے تھے۔ ان حفاظتی اقدامات کے بعد وہ علاقہ خاصا محفوظ نظر آنے لگا تھا۔

ہم ان تبدیلیوں اور تیاریوں پر تبادلۂ خیال کرتے ہوئے راس البیڈا کے کمرے میں پہنچے تو وہ بہت ابتر حالت میں فرش پر پڑا ہوا

ہولے ہولے کراہ رہا تھا۔

"ہم نے تمہیں امداد فراہم کرنے کا فیصلہ کر لیا ہے" راس البیڈا سے سامنا ہوتے ہی میں اضطراری انداز میں بول پڑا حالانکہ وہاں پہنچنے تک میرے ذہن میں کوئی نئی بات نہیں تھی۔

"میرے جسم سے بہت خون بہہ چکا ہے" وہ کمزور آواز میں بولا۔ اس کے آس پاس فرش پر جمے ہوئے خون کے لوتھڑے اس کی شکایت کی کھلی تصدیق کر رہے تھے۔

"تھوڑی دیر میں تمہاری ساری تکلیفیں دور ہو جائیں گی" میں نے تشفی آمیز لہجے میں کہا "ہم نے نیلو رباچے کے بارے میں تمہاری کمزور کہانی سن لی ہے۔ اب ذرا یہ بھی بتا دو کہ زیبرا اسٹارز میں تمہارا جانشین کون ہے؟"

"جب تک میں زندہ ہوں کوئی میرا جانشین بننے کا تصور بھی نہیں کر سکتا۔ اگر مجھے کچھ ہو گیا تو پھر آخر کب نیلو میرا انتقام لے گا۔ نیلو رباچے کے بارے میں" میں نے جو کچھ کہا ہے وہ لفظ بہ لفظ درست ہے۔ تمہیں اس پر اعتبار نہیں تو یہ میرا قصور نہیں ہے۔ مجھے تمہاری انسانی ہمدردی کی ضرورت ہے۔"

"اپنے قدموں پر کھڑے ہو جاؤ اور ان لوگوں کا تصور کرو جو تمہارے رفیق کار تھے اور فرزم لاج کی چھت پر تمہارے ہاتھوں مارے گئے تھے۔ کیا وہ کسی انسانی ہمدردی کے حقدار نہیں تھے؟"

"تم بے رحم ہو رہے ہو" اس کی آواز سے خوف جھلکنے لگا "کیا اب تم وعدہ خلافی کرو گے؟"

"نہیں" میں اپنی مٹی سے کیا ہوا عہد پورا کروں گا۔ میں وعدہ شکن اور ضمیر فروش نہیں ہوں۔ اٹھو اور اس بند کمرے سے باہر آ کر دیکھو کہ کھلے آسمان کے نیچے ہماری زمین کتنی خوب صورت لگتی ہے۔"

اس کی پھیلی ہوئی آنکھوں میں تشویش کے سائے لرزنے لگے۔ وہ اٹھتے ہوئے بڑبڑایا "اپنی مٹی سے کیا ہوا عہد... تمہاری باتوں سے خون کی بو آ رہی ہے۔"

"یہ تمہارے اپنے خون کی بدبو ہے جو تمہیں ستا رہی ہے" میں نے بے رخی سے کہا "اسی لیے کہہ رہا ہوں کہ اس بند اور سڑتے ہوئے کمرے سے نکل کر تازہ ہوا کی خوشبو اپنے وجود میں سمیٹو۔ یہ سعادت تمہیں دوبارہ نہیں ملے گی۔"

اس کی سہمی ہوئی نظریں میرے چہرے سے پھسل کر اول خان کے بشرے پر مرکوز ہو گئیں "تم نے وعدہ کیا تھا کہ مجھے ویرا کی بربریت سے محفوظ رکھو گے مگر اب ذیشان پر خون سوار ہے یہ کیا ہو رہا ہے؟"

"ذیشان ٹھیک کہہ رہا ہے۔ باہر آ جاؤ" اول خان نے نرمی سے کہا۔

وہ چلا تو اس کے قدم ڈگمگا رہے تھے۔ اس کے دونوں ہاتھ پہلوؤں پر یوں جھول رہے تھے جیسے مفلوج ہو چکے ہوں۔ ورم آلود

شانے آگے کی طرف جھکے ہوئے تھے۔ ہم پانچوں نے اس کے لیے راستہ چھوڑ دیا۔

وہ جیسے ہی دروازے سے باہر نکلا، ڈیرا نے لپک کر اس کی پشت پر زوردار لات رسید کی اور وہ چیخیں مار کر دور تک گھسٹتا چلا گیا۔ وہ سننے والی آواز میں کراہتا ہوا بہت مشکل سے پرندے کے پنجہ نما فرش سے اٹھا تو ڈیرا دوبارہ اس کے سر پر مسلط ہو چکی تھی۔ جاتے جاتے اس نے اول خان کی جیب سے ریوالور اچک لیا تھا۔

"اب دوڑو اور دوڑ کر میری دسترس سے نکلنے کی کوشش کرو۔ تم پانچ منٹ تک مجھ سے دور رہنے میں کامیاب ہو گئے تو تمہیں زندگی مل جانے کی ورنہ جہنم کے دہانے پر میرا باپ تم سے اپنا حساب بے باق کرنے کا انتظار کر رہا ہے۔" ڈیرا نے سرد اور سفاکانہ لہجے میں اس سے کہا "تم اس کے پاس پہنچ جاؤ گے۔"

اس نے ڈیرا کی طرف دیکھا اور کانپ اٹھا۔ اگلے ہی لمحے اس نے دوڑ لگا دی۔ اس نے ڈیرا کی آنکھوں میں اس کے عزائم کی تحریر بالکل صاف پڑھ لی تھی۔

راس البلڈا کے دوڑتے ہی ڈیرا کسی معصوم بچے کی طرح قلقاری مار کر ہنس پڑی پھر اس نے بھی اپنے شکار کے تعاقب میں دوڑ لگا دی۔ اس وقت تک راس البلڈا پرندے سے اتر کر میدان میں پہنچ چکا تھا۔ وہ نڈھال اور زخمی تھا۔ ڈیرا جوان اور تندرست تھی۔ وہ چند لمحوں میں اپنے شکار تک پہنچ گئی۔ اس نے پیچھے سے راس البلڈا کو اڑنگی لگائی اور وہ فضا میں اچھل کر ایک مرتبہ پھر خاک چاٹنے پر مجبور ہو گیا۔

"اٹھو اور بھاگو!" ڈیرا پوری قوت سے دہاڑی۔ اس کی وحشیانہ آواز میں ایسی تاثیر تھی کہ راس البلڈا ایک مرتبہ پھر میدان میں دوڑتا ہوا نظر آیا۔

"یہ واقعی بربریت ہے" غزالہ جھرجھری لے کر بولی "اب اسے گولی مار دینی چاہیے۔"

"یہ بربریت ضرور ہے لیکن یہ بھی یاد رکھو کہ اس کا نشانہ راس البلڈا ہے۔ اپنے اعمال کی بنا پر وہ اس سے زیادہ اذیت ناک موت کا حق دار ہے اور پھر ڈیرا کو اس وقت کون روک سکے گا۔ تم نے سنا نہیں کہ اس کی آواز سے کیسی درندگی جھلک رہی ہے۔"

"تم میرے دفتر میں جا کر بیٹھو۔ یہ کھیل زیادہ دیر تک جاری نہیں رہے گا" اول خان نے غزالہ کے شانے پر تھپکی دے کر نرمی سے کہا اور غزالہ اس کے مشورے پر عمل کرتے ہوئے اس کے دفتر کی طرف چل دی۔

میدان راس البلڈا کی کربناک چیخوں اور ڈیرا کے وحشیانہ قہقہوں سے گونج رہا۔ ڈیرا بار بار اسے دوڑا کر گرا رہی تھی۔ ایک بار راس البلڈا اس بری طرح ڈھیر ہوا کہ زمین پر گھسٹنے اور رینگنے کے باوجود اپنے قدموں پر کھڑا ہونے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔

اس وقت رعونت اور وحشت سے بلبلا کر لرزہ خیز آواز میں دہاڑیں مار رہا تھا۔

"ڈیرا! اب اس باسٹرڈ کو شوٹ کر دو" اول خان نے تقریباً چیخ کر کہا۔ حیرت ہے اور علی کے اس کھیل میں ڈیرا ہم لوگوں سے کافی دور نکل چکی تھی۔

اس وقت ڈیرا پر دیوانگی طاری ہو چکی تھی۔ اس نے وہیں سے چیخ کر کہا "میں اس پر گولی ضائع نہیں کروں گی۔" یہ کہہ کر اس نے خاک و خون میں آلودہ دشمن پر ٹھوکریں برسانی شروع کر دیں۔

اسی وقت اول خان کے ہاتھ میں دبے ہوئے مخصوص ایئر فون پر آواز آنے لگی "گن پوسٹ والے اپنی ٹیلی اسکوپ میں ایک ہیلی کاپٹر کو دیکھ رہے ہیں۔ وہ دائروں کی صورت میں ایک بڑے علاقے میں گھومتا ہوا رفتہ رفتہ اسی طرف آ رہا ہے۔ اس کے لیے کیا حکم ہے؟"

"فی الحال اسے آنے دو" یہ کہتے ہوئے اول خان سمیت ہم سب کی نظریں آسمان کی طرف اٹھ گئیں۔ وہ کہہ رہا تھا۔ "وہ جائزہ لیتا ہوا آ رہا ہے۔ لوکل سیٹ ورک پر سب کو بتا دو کہ میری ہدایت کے بغیر فائر نہ کیا جائے۔"

"او کے سر!" اول خان سے ہدایت لینے کے بعد جب وہی آواز ہر ایک کو عمومی ہدایت جاری کرنے لگی تو مجھے اندازہ ہوا کہ اول خان کا وہ مخصوص ایئر فون ایک محدود دائرے میں کام کرنے والے کسی لاسلکی نظام سے وابستہ تھا۔

مغرب کی طرف جھکتے ہوئے سورج کی تیز کرنوں سے آنکھوں کو بچانے کے لیے میں نے اپنی پیشانی پر ہتھیلی کا چھجا بنایا اور پھر میری نگاہیں فضا میں بھٹکنے لگیں۔ آسمان دور دور تک صاف پڑا ہوا تھا۔ فضا بھی خاموش تھی۔ بس ڈیرا کے قہقہے یا راس البلڈا کی چیخیں سنائی دے رہی تھیں۔

رفتہ رفتہ ہوا کے دوش پر کسی ہیلی کاپٹر کے انجن کا دھیما شور سنائی دینے لگا۔ وہ آواز بتدریج قریب آتی جا رہی تھی۔ اول خان کا ایئر فون خاموش رہا۔ اس کے آدمی غیر ضروری جوش اور ہیجان کا مظاہرہ کرنے کے بجائے مکمل انہماک سے اپنا کام سرانجام دینے کے عادی تھے۔

ہیلی کاپٹر کے انجن کا لمحہ بہ لمحہ واضح ہوتا ہوا شور شاید ڈیرا نے بھی سن لیا۔ اس نے اپنے قریب المرگ حریف کو بھول کر آسمان پر بے قرار نظریں دوڑائیں پھر وہ زمین پر پڑے ہوئے راس البلڈا پر جھک گئی۔

فاصلہ زیادہ ہونے کی وجہ سے کسی کو اندازہ نہیں ہو سکا کہ وہ دشمن کے ساتھ کیا سلوک کر رہی تھی مگر میرا اندازہ تھا کہ ڈیرا اس ہولناک انتقام کے آخری لمحوں کا حساب برابر کر رہی تھی۔

ڈیرا کے واپس لوٹنے تک آسمان پر سیاہی مائل ہیلی کاپٹر کا وجود نظر آنے لگا تھا۔ وہ اس ویرانے میں پنہاں ہولناک خطرات

سے بے خبری میں پرواز کرتا ہوا آگے بڑھ رہا تھا۔ سیدھا نیچے آتے اس ہیلی کاپٹر نے اچانک دائیں سمت کا راستہ اختیار کر لیا۔ میرے اضطراب میں اضافہ ہو گیا۔ مگر جلد ہی میرے خدشات غلط ثابت ہوئے۔ ایک لمبا چکر لینے کے بعد ہیلی کاپٹر دوبارہ پرانے راستے پر آ گیا۔

اپنے رجوع میں بیک وقت اٹھارہ مسلح کمانڈوز اور ان کے دفاعی سامان کو چھپا لینے والا وہ دیوہیکل مشینی عفریت ایک بڑے پرندے کی صورت میں پرواز کرتا ہوا ہماری نظروں سے معدوم ہو کر پہاڑوں کے اوپر سے آگے نکلتا چلا گیا۔ اس کا شور تیز ہونے کے بعد دھیما ہونے لگا تھا۔

"یہ آگے نکل گئے۔ معلوم ہوتا ہے کہ وہ ان بیرکوں کی اہمیت کا ادراک نہیں کر سکے" اول خان نے پہلو بدلتے ہوئے مضطربانہ لہجے میں کہا "اب وہ میری گنوں کی رینج سے نکل جائیں گے۔"

"اس پر فائر کرنے سے پہلے یہ یقین کرنا ضروری ہے کہ وہی ہمارا مطلوبہ ہیلی کاپٹر ہے" سلطان شاہ نے اول خان کو یاد دلایا۔ "جذباتی ہو کر عجلت میں ہم اپنا ہی کوئی نقصان کر بیٹھیں۔"

میں آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر ہیلی کاپٹر کو نہیں، اس پر بنے ہوئے نشانات دیکھنے کی کوشش کر رہا تھا۔ اس کے نشان واضح تھے "وہی ہمارا ہدف ہے۔"

اسی وقت ویرا ہمارے پاس آ پہنچی اور پُر سکون لہجے میں بولی۔ "آخر کار راس الہیلا کے بعد وہ لوگ نے اپنا راستہ تلاش کر ہی لیا۔ وہ بالکل صحیح وقت پر یہاں پہنچے ہیں لیکن تمہارے ہتھیار کیوں خاموش ہیں؟"

"وہ کہیں نہ کہیں اتریں گے" اول خان نے پُر امید لہجے میں کہا اور اچانک اپنی رسٹ واچ دیکھنے لگا۔

اس کا وہ انداز اس قدر غیر معمولی تھا کہ میں اس سے سوال کیے بغیر نہ رہ سکا۔

"مجھے ساڑھے پانچ بجے اپنے بندوں کو رپورٹ دینی ہے۔ ابھی تو صرف چار ہی بجے ہیں" اس کے جواب نے میری الجھن دور کر دی۔

"اس ہیلی کاپٹر کو فضا ہی میں مار لیا جاتا تو بہتر تھا" ویرا کہنے لگی۔ "اس میں تربیت یافتہ کمانڈوز بھرے ہوئے ہوں گے۔ وہ ایک بار کہیں لینڈ کرنے کے بعد اپنے مورچے جمانے میں کامیاب ہو گئے تو انہیں ڈھونڈ ڈھونڈ کر ٹھکانے لگانا بہت مشکل ثابت ہو گا۔ پورا علاقہ ہمارے لیے میدانِ جنگ میں تبدیل ہو کر رہ جائے گا۔"

ویرا کی وہ رائے ہو بہو درست تھی۔ اس پر کسی نے کوئی بحث نہیں کیا۔

فضا میں ہیلی کاپٹر کا مدھم شور دوبارہ سنائی دیا تو اول خان کا چہرہ کھل اٹھا اور وہ میرا بازو دباتے ہوئے بولا "پہلے وہ سروے کر رہے تھے۔ اب شاید کسی منتخب مقام کی طرف لوٹ رہے ہیں۔"

"اس ویران اور بے آب و گیاہ علاقے میں ان خالی بیرکوں سے زیادہ بہتر جگہ کون سی ہو سکتی ہے؟" میں نے سنسنی خیز لہجے میں کہا۔ "وہ یقیناً اسی طرف آئیں گے۔"

"راس الہیلا مر چکا ہے یا تم اسے بے ہوش کر کے آئی ہو؟" غزالہ ویرا سے پوچھ رہی تھی۔

"اب وہ کبھی ہوش میں نہیں آئے گا۔ میں نے اس کی گردن توڑ دی ہے" ویرا نے اطمینان سے کہا۔

اس بار ہیلی کاپٹر کا شور تیزی سے قریب آ رہا تھا۔ وہ ابھی تک ہماری نظروں میں نہیں آیا تھا کہ اچانک اول خان کے ایئر فون پر اضطراری آواز ابھرنے لگی "سر! ہم ہیلی کاپٹر کو دیکھ رہے ہیں۔ اس میں سے چھاتہ برداروں نے باہر کودنا شروع کر دیا ہے۔ وہ تین سے چار تھا بھی کود چکا۔"

اس کی بات پوری ہونے تک ہیلی کاپٹر ہماری نظروں کے سامنے آ گیا۔ چھاتہ بردار کمانڈوز کو اتارنے کی وجہ سے اس بار وہ قدرے زیادہ بلندی پر پرواز کر رہا تھا۔ ہمارے دیکھتے ہی دیکھتے اس میں سے دو ہیولے کھلی فضا میں کودے اور پھر ان کے سرمئی پیراشوٹ کھل کر فضا میں تن گئے۔

"فائر۔ چھاتہ برداروں کو زمین پر آنے سے پہلے ہی اڑا دو۔" اول خان نے ایئر فون میں حکم جاری کیا۔

اس وقت تک ہمارے سامنے فضا میں تیرتے ہوئے چھاتہ برداروں کی تعداد چار ہو چکی تھی۔ جو ہماری نظروں سے اوجھل تھے وہ ان کے علاوہ تھے۔ اس وقت ہوائیں تیز نہیں تھیں اس وجہ سے سارے پیراشوٹ بہت مختصر زاویہ بناتے ہوئے آہستہ آہستہ نیچے آ رہے تھے۔

اچانک فضا دو زبردست دھماکوں سے لرز اٹھی۔ ایک سوئی سی آتشی لکیر اپنی راہ میں آنے والے ایک چھاتہ بردار کو نیست و نابود کرتی ہوئی ہیلی کاپٹر کے نیچے سے گزر گئی۔ دوسری طرف سے فائر کیا جانے والا گولہ عین اپنے ہدف پر پہنچا اور فضا میں پرواز کرتا ہوا ہیلی کاپٹر ایک زوردار دھماکے سے آگ اور دھوئیں کے کثیف بگولے میں تبدیل ہو کر زمین کی طرف آنے لگا۔

وہ فیصلہ کن لمحات اس قدر سنسنی خیز اور ہیجان انگیز تھے کہ مسرت سے بے اختیار ہماری چیخیں نکل گئیں۔ اینٹی ایئر کرافٹ گنوں کے راؤنڈ فائر ہوتے ہی یوں محسوس ہوا جیسے صحرائی رہ کے اس دور افتادہ ویرانے میں اچانک بارودی بہار آ گئی ہو۔ ہر طرف لمبی رینج کی بھاری رائفلوں کے نغمے گنگنانے لگے۔

ایس ٹی ایف کے اہلکار بھی آخر گوشت پوست کے انسان ہی تھے۔ ہیلی کاپٹر کی تباہی پر غالباً وہ اپنے جذبات پر قابو نہیں رکھ سکے تھے اور دوسرا دھما دھا فائرنگ کر کے اپنی خوشی کا اظہار کر رہے تھے۔

وہ سب جنبہ در جنگجو تھے۔ ان کی وہ فائرنگ ایسی اندھا دھند بھی نہیں تھی۔ جو لوگ ہیلی کاپٹر میں موجود تھے وہ اسی میں کشتۂ جسم بنا کر رہ گئے تھے اور جو فضا میں تیرتے ہوئے نیچے آ رہے تھے وہ ان گولیوں کا نشانہ بن رہے تھے۔ ایک غضب ناک گولی اپنے زندہ نکلے ہوئے شکار سے جھلک کر اس کی پھولی ہوئی پیراشوٹ کو پھاڑتی ہوئی نکل گئی اور تحفظ کی وہ چھتری تباہ ہوتے ہی اس کے آخری سرے پر لٹکا ہوا کمانڈو کشش ثقل کے زیر اثر بڑھتی ہوئی رفتار کے ساتھ نیچے آنے لگا۔ اسے سہارا دینے والی پیراشوٹ نے سکڑ کر محض ایک رسی کی سی صورت اختیار کر لی تھی۔ پلک جھپکنے میں وہ کمانڈو زبردست رفتار سے سنگلاخ زمین سے آ ٹکرایا۔ وہ ہم سے بہت دور گرا تھا مگر ہم میں سے ہر شخص کو اندازہ تھا کہ اس کے پرخچے دور دور تک بکھر گئے ہوں گے۔

ہیلی کاپٹر کا جلتا ہوا ڈھانچا زمین پر گرنے کے بعد دہکنے اور بھڑکنے ہوئے الاؤ میں تبدیل ہو کر فضا میں دھوئیں کے کثیف بادل اگل رہا تھا۔ اس میں آنے والے جتنا مہلک بارودی ہتھیاروں سے لیس رہے ہوں گے کیونکہ تپش میں اضافے کے ساتھ ساتھ اس الاؤ میں متعدد دھماکے بھی گونج رہے تھے۔ ان آوازوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ طاقتور بارودی اسلحے کے پھٹنے سے پیدا ہو رہی تھیں۔

بظاہر اسپیشل ٹاسک فورس کچھ بھی نہیں تھی۔ سرکاری کاغذوں پر تو سرے سے اس کا وجود ہی نہیں تھا مگر اس ہوش ربا میدان کارزار میں وہ فورس اپنی تمام تر ناپاکیوں کے ساتھ مستند اور فعال تھی۔ دشمنوں پر کاری وار ہو رہے تھے۔ ہیلی کاپٹر کے شکم سے برآمد ہوتے ہوئے چند سواروں کو میں نے خود گنا تھا۔ باقی وہ تھے جو ہماری نگاہوں سے دور فضا میں کودے تھے اور پھر ہوا کے رخ پر تیرتے ہوئے ہماری نظروں کے سامنے آ گئے تھے۔ میری یادداشت کے مطابق ان کی کل تعداد نو سے زیادہ نہیں تھی۔ ان میں سے ایک کو اینٹی ایئر کرافٹ گن کے گولے نے فضا میں بکھیر کے رکھ دیا تھا۔ باقی رہ جانے والوں کو دور مار رائفلوں کی گولیاں چاٹتی جا رہی تھیں۔ مجھے محسوس ہو رہا تھا کہ ان کمانڈوز میں سے دو تین زمین کو چھو لینے میں کامیاب ہو جائیں گے اور پھر اس ویرانے میں موت و حیات کا ایک طویل معرکہ چھڑ جائے گا لیکن ان میں سے آخری کمانڈو بھی محض چند فٹ کی بلندی پر ایک خون آشام گولی کا نشانہ بن گیا اور مطلع بالکل صاف ہو گیا۔

"بہت خوب!" ارل خان ایک دم اپنے جنبہ داروں کے قریب آ کر جذبات آمیز لہجے میں بولا "دشمن کو مکمل تباہی کا سامنا کرنا پڑا ہے۔ اب ہمیں صرف ان کی لاشوں کا شمار کرنا ہے۔ ہر شخص واپس لوٹ آنے جلتے ہوئے ملبے کو اپنے محاصرے میں لے لو۔ مجھے یقین ہے کہ ان میں سے کوئی زندہ نہیں بچا ہو گا۔"

مطلع صاف ہو چکا تھا۔ دشمن عبرتناک شکست سے دوچار ہوا تھا۔ بہت تیزی کے ساتھ فائرنگ کا تسلسل ٹوٹنے لگا اور پھر فضا پر ایک بھیانک سناٹا طاری ہو گیا۔

"کس قدر دہشت انگیز ہے یہ خاموشی بھی!" ارل خان جھرجھری لے کر بولا۔

"کسی بھی بڑی بربادی سے پہلے اور بعد میں ایسا ہی جان گسل سناٹا ہو جایا کرتا ہے۔" دریا نے جذبات سے عاری لہجے میں کہا۔ "اس وقت تمہارے آدمیوں نے بہت بڑی کامیابی حاصل کی ہے۔"

"مجھے اس کا احساس ہے۔" ارل خان نے پورے انکسار سے کہا۔ "سرحدی محاذ جنگ کا آخری مقابلہ ابھی ختم ہوا ہے اور میرے ترمیوں نے دشمن کو بے دست و پا کر کے بھون ڈالا ہے۔"

"جتنا ہوا یہ دشمن اب تمہارے گلے بھی پڑ سکتا ہے۔" سلطان شاہ کی بھرائی ہوئی آواز نے ہر ایک کو چونکا دیا۔

"کیا ہذیان بک رہے ہو؟" دریا نے اس کی طرف گھوم کر تعجب آمیز لہجے میں پوچھا۔

"ہذیان نہیں، یہ حقیقت ہے۔ تم ارل خان سے میرے بیان کی تصدیق کر سکتی ہو۔"

دریا استفہامی انداز میں ارل خان کی طرف متوجہ ہو گئی اور چبھتے ہوئے لہجے میں بولی۔ "تمہارا بیمار اور ذہنی گرفتار کیا کہہ رہا ہے؟ اس کی بات تمہاری سمجھ میں آئی ہے؟"

"اس وقت میرا ذہن ایک بڑی کامیابی کے نشے سے مخمور ہو چکا ہے۔ دراصل اپنے سارے ساتھیوں سمیت مارا جا چکا ہے۔ اس کے آگے میں کچھ بھی نہیں سوچ رہا۔ اپنے دوست سے پوچھو کہ یہ کیا کہنا چاہ رہا ہے۔" ارل خان نے دریا سے کہا۔

"یہ ٹھیک کہہ رہا ہے۔" میں نے سلطان شاہ کی تائید کرتے ہوئے کہا۔ "ہم نے اسپیشل فورس کو درپیش خطرے کا سدباب تو کر لیا ہے لیکن ابھی تک اس کے نتائج کو بھولے ہوئے ہیں۔ اس ہیلی کاپٹر کی تباہی حسب گزشتہ کی ریکارڈ پر موجود ہے۔ جوں ہی اس کی تباہی کی تصدیق ہو جائے گی، یہ علاقہ بہت سے لوگوں کی توجہ کا مرکز بن جائے گا۔ اگر ایس ٹی ایف نے یہ جگہ نہیں چھوڑی تو اس حادثے کی ساری ذمہ داری اسی پر آ جائے گی۔ فوری طور پر فورس کو یہاں سے ہٹائے جانا ناگزیر ہو چکا ہے۔"

وہ بات بہت واضح تھی۔ ارل خان کے چہرے پر تشویش کے سائے پھیلتے چلے گئے۔

"کیا یہ ممکن ہے کہ تم لوگ اپنی موجودگی کی ساری علامات مٹا کر یہاں سے نکل جاؤ؟" دریا نے ارل خان سے سوال کیا۔ اس صورت حال پر وہ بھی پریشان نظر آنے لگی تھی۔

"مجبوری کے عالم میں سب کچھ کرنا پڑے گا۔ یہ بات تو پہلے ہی سوچ لی جانی چاہیے تھی۔"

"اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ یہاں جو کچھ ہوا" انہ

شاہ کی مرضی یا ارادے کا کوئی دخل نہیں ہے۔ اگر وہ لوگ یہاں اترنے کا ارادہ نہ کرتے اور آگے نکل جاتے تو کچھ بھی نہ ہوتا۔ یہاں ہونے والی خونریزی تم پر مسلط کی گئی ہے۔ تم انہیں جہنم واصل نہ کرتے تو وہ تمہاری اینٹ سے اینٹ بجا دیتے۔"

"تمہارے لئے یہ ایک بہترین ٹھکانا ثابت ہوا تھا۔ اسے چھوڑ کر میں پریشان ہو جاؤں گا۔"

"عارضی طور پر یہاں سے کوچ کرنا ہی ہوگا۔" میں نے فیصلہ کن لہجے میں کہا۔ "ہیلی کاپٹر کے بارے میں چھان بین کا زور ٹوٹنے کے بعد ہم دوبارہ یہاں آ سکیں گے۔"

معاملے کا دوسرا رخ [illegible] بہت سنگین تھا۔ ہیلی کاپٹر اور اس سے کودنے والے کمانڈوز کی موت میں آتشیں ہتھیاروں کے استعمال کا بڑا واضح ثبوت اس طرح موجود تھا کہ کسی بھی طرح اسے مٹایا نہیں جا سکتا تھا۔ ان شواہد کی روشنی میں ہیلی کاپٹر اور اس کے عملے کی مکمل تباہی کو اتفاقی حادثہ قرار نہیں دیا جا سکتا تھا۔ کرلیبا والے اس تباہی کو آسانی سے ہضم نہیں کر سکتے تھے۔ وہ ہر قیمت پر یہ جاننے کی کوشش کرتے کہ ہیلی کاپٹر کی تباہی میں کن لوگوں کا ہاتھ ہے۔ غنیمت یہ تھا کہ انہوں نے خود ہی ہیلی کاپٹر کی گمشدگی کی اطلاع دی ہوئی تھی ورنہ غیر سرکاری طور پر ان کے لئے یہ سمجھنا دشوار نہ ہوتا کہ راس المیڈا کے جسم میں پوشیدہ چپ کے سگنلز نے اس کے قید ہو جانے کی نشان دہی کی تھی اور اسے قید کرنے والے لوگ ہی ہیلی کاپٹر اور اس کے عملے کی تباہی کے ذمہ دار تھے۔

اندرون خانہ جو سازشیں چل رہی تھیں وہ فریقین کے لئے کھلے رازوں کا درجہ رکھتی تھیں۔ ہم ان کے عزائم سے واقف تھے اور وہ ہمارے بارے میں بہت کچھ جانتے تھے۔ جان سیمونیل مرنے سے پہلے ربیرا اور راس المیڈا کے بارے کی جو کوششیں کر رہا تھا ان کی بنا پر یہ بات کھل چکی تھی کہ راس المیڈا میرا قیدی تھا اور مجھے اسپیشل ٹاسک فورس کی پشت پناہی حاصل تھی۔ گو جان سیمونیل کوئی شہادت دینے کے لئے زندہ نہیں رہا تھا لیکن جارج اسٹارک ان لوگوں کی باز پرس کا نشانہ بنا ہوا تھا۔

وہ ایک راست گو اور با کردار آدمی تھا۔ معاملے کی سنگینی کے پیش نظر وہ جو حقائق بیان کرتا وہ پوری تصویر مکمل کر سکتے تھے۔ جان سیمونیل کی سودے بازی کی کوششوں کو ناکام بنا کر ہم ربیرا کو جارج کے گھر سے نکال لے گئے اور پھر اپنی راہ پر لگنے والوں کو پوری سفاکی سے ختم کر دیا۔

جو ہونا تھا وہ ہو چکا تھا۔ اپنے دشمنوں کی خوف ناک طاقت کے باوجود ہم نے نمایاں کامیابی حاصل کی تھی جس پر پچھتانے کی ذرا بھی گنجائش نہیں تھی۔ فوری ضرورت دشمنوں کے جوابی وار سے بچاؤ کی تھی۔ وہ اپنے اتنے بڑے نقصان کو آسانی سے ہضم نہیں کر سکتے تھے۔

اس وقت تک جو خطرناک کھیل ہوتا رہا وہ در پردہ چل رہا تھا لیکن ہیلی کاپٹر کی تباہی کا معاملہ سرکاری سطح پر اچھالا جاتا اور مقامی حکام اتفاقی طور پر اس واقعے کے ذمہ داروں کی تلاش پر مجبور ہو جاتے۔ ان تمام متوقع خطرات سے بچاؤ کی ایک ہی صورت تھی کہ ایس ٹی ایف سرعت سے وہ ٹھکانا چھوڑ دیتی اور ہم لوگ بھی کچھ دنوں کے لئے روپوش ہو جاتے۔

ہیلی کاپٹر کی تباہی پر ہونے والا شور و غوغا کچھ عرصے میں ختم ہو ہی جاتا تھا۔ اس کے بعد ہم دوبارہ میدان میں اتر کر ان لوگوں کو تلاش کر سکتے تھے جو غلبو ربابیجے کے حوالے سے پاکستان میں آئے ہوئے تھے۔

وہاں تباہ ہونے والے دیو ہیکل ہیلی کاپٹر کے ملبے میں لگی ہوئی آگ بہت شدید تھی۔ دور ہی سے اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ وہ آگ جلدی سرد ہونے والی نہیں تھی۔ شعلوں کی تیزی ختم ہونے کے بعد بھی ملبہ کئی دن تک اس قابل نہیں ہو سکتا تھا کہ اس کا جائزہ لیا جا سکے۔

اول خان نے اپنے آدمیوں کو جلتے ہوئے ہیلی کاپٹر کا محاصرہ کرنے کا حکم دے دیا تھا لیکن نئے تجربے کے بعد اس اقدام کی کوئی افادیت باقی نہیں رہی تھی اس لئے وہ ہمارے ساتھ اپنے دفتر میں آ بیٹھا تھا۔

کافی دیر کی مغز زنی کے بعد جب ہم سب ایک فیصلے پر متفق ہو گئے تو اول خان نے کمانڈر سعید سے بات کرنے کا ارادہ کر لیا۔

ہر خفیہ ایجنسی کی طرح نیول انٹیلی جنس کا بھی اپنا ایک پیچیدہ طریقہ کار تھا۔ ایسے اداروں کے ذمہ دار اہلکار عام طور پر پس پردہ رہ کر خاموشی سے کام کرتے ہیں اور نجی زندگی میں بھی لوگوں میں زیادہ گھلنا ملنا پسند نہیں کرتے۔ اپنی اسی محتاط روش کی وجہ سے وہ مواصلاتی رابطوں پر آسانی سے دستیاب نہیں ہوتے۔ ان کے ماتحت غیر ضروری افراد کو مختلف حیلوں بہانوں سے ٹالتے ہی رہتے ہیں۔ اول خان کو اپنے ماتحت عملے کے اسی سلوک سے بچانے کے لئے کمانڈر سعید نے اسے کریا افری کا کوڈ یا پاس ورڈ دیا ہوا تھا۔ اس مرتبہ اول خان نے اپنے آپریٹر سے مدد لئے بغیر اپنے اسپیکر فون پر کمانڈر سعید کا نمبر ملایا۔

سلسلہ ملتے ہی دوسری طرف کے آپریٹر کی سپاٹ مشینی آواز ابھری تو اول خان نے کسی تمہید کے بغیر اپنا پاس ورڈ بتا کر کمانڈر سعید سے بات کرنے کی خواہش ظاہر کی۔ اسپیکر پر چند ثانیوں تک ایک ولولہ انگیز جنگی نغمے کی موسیقی گونجتی رہی پھر پی اے کے بجائے براہ راست کمانڈر سعید کی آواز سنائی دی۔

اس نے دبنگ اور پرجوش لہجے میں اول خان کی مزاج پرسی کی تو وہ بولا۔ "اللہ کا شکر ہے کہ ہمارے اندازے درست ثابت ہوئے اور ہم سرخرو رہے ہیں لیکن ہمارے ساتھ وہی مشکل آن پڑی ہے جو موسے کو گرا کر مارنے والے منحنی سے آدمی کو درپیش تھی۔"

"اوہ! تم خاصے خوشگوار موڈ میں ہو۔" کمانڈر سعید کی تحیر زدہ

آواز ابھری۔ "منحنی آدمی کا کیا قصہ ہے؟"

"وہ موٹے کے سینے پر سوار ہو کر اُس کی ٹھکائی کر رہا تھا اور آنسوؤں سے رو رہا تھا۔ تماشا دیکھنے والوں نے حیرت سے اس کے رونے کا سبب پوچھا تو اس نے بتایا کہ وہ اس ڈر سے رو رہا ہے کہ جب وہ تھک کر موٹے کے سینے پر سے اترے گا تو وہ اٹھ کر اُس کی جوابی مرمت شروع کر دے گا اور حلیہ بگاڑ دے گا۔ اس وقت میں بھی کچھ ایسی ہی پریشانی سے دوچار ہوں۔"

کمانڈر رسعید کے جاندار قہقہے میں زندگی کی پوری گھن گرج موجود تھی۔ اس نے پوچھا۔ "مرغوبئی کے ذکر کے بعد یہ پریشانی کچھ ناقابلِ فہم تھی ہے۔ یہ بتاؤ کہ وہ بڈھی بڈ کہاں ہے۔"

"بھیانک شعلوں میں گھرا ہوا ہے۔ میں نے تمہیں پہلے ہی بتا دیا تھا کہ وہ میدان صاف پا کر بے خوفی سے ادھر اُتر آئے تو مار گرائے جائیں گے۔ ان کے چاروں پرزوں نے یہاں اترنے کی کوشش کی تھی مگر وہ بھی فضا میں بھون ڈالے گئے۔ ان میں سے کوئی بھی زندہ نہیں بچ سکا لیکن اب میرا یہاں ٹھہرنا ممکن نہیں رہ سکتا۔"

"ہاں، یہ تو ہے۔" اس نے پرجوش کہا۔ "لیکن یار تم نے زبردست کام کیا ہے۔ یہ سالے ڈرگو بن دف اے گن سمجھتے رہے۔ جہاں جاتے ہیں اپنے میزبانوں کے سینے پر مونگ دلنے کی کوشش کرتے ہیں۔ کولمبیا کے چیف ریڈیو افسر نے بس تری آن بورڈ ہونے کی خبر سنائی تھی۔ بولیا ز اور اس کے معاون کے علاوہ اٹھارہ میرین کمانڈو رہے ہوں گے اور تم نے ان سب کو مار دیا۔ یہ تمہاری خوش نصیبی ہے کہ تمہارے یہاں سلیمنڈر ڈپلین رہتا ہے۔ تم نے سوچا اور پورے خلوص سے انہیں مار ڈالا۔ ہم انہیں تلاش بھی کر لیتے تو اتنی آسانی سے مار نہیں سکتے تھے۔ ہمیں ان کی رپورٹ کر کے بھی ہم نظر رکھنا پڑتا۔ تم بے فکر رہو۔ تم نے موٹے کو مار مار کر اُس کا حلیہ بگاڑ دیا ہے۔ اب تم اسے چھوڑ بھی دو گے تو وہ تمہارا کچھ نہیں بگاڑ سکے گا۔"

"مجھے یہاں سے جانا تو ہو گا۔" ارل خان نے افسوس کے ساتھ کہا۔ "کوچ میرے منصوبے میں نہیں تھا۔"

"تمہارے پاس بہت وقت ہے۔" کمانڈر رسعید کے لہجے سے بے فکری مترشح تھی۔ "وہاں جو کچھ ہو رہا ہے، ہونے دو اور اپنا ساز و سامان سمیٹ کر طیبہ چھاؤنی میں گھس کر کسی بھی میدان میں پڑا رہ۔ جنگلی مٹیوں کی وجہ سے وہاں آج کل کافی گنجائش ہے۔ میں رات میں کسی وقت جلتے ہوئے طیارے کے دیکھے جانے کی رپورٹ ریکارڈ کروں گا۔ سب جانتے ہیں کہ ایسی چیزیں رات کے اندھیرے میں ہی صاف نظر آتی ہیں۔ اس کے بعد جو ہو گا، دیکھا جائے گا۔ یہ بات زیادہ اہم ہے کہ انہیں اپنی جسارت کا منہ توڑ جواب مل چکا ہے۔"

"یہ یاد رکھنا کہ اسے حادثہ قرار نہیں دیا جا سکے گا۔ فضا میں اڑتے ہوئے متعدد کمانڈر گولیوں کا نشانہ بنے ہیں۔ یہ بات فوراً ہی واضح ہو جائے گی کہ بیلی کاپٹر زمین سے ہونے والی کسی کارروائی کا نشانہ بنا ہے۔"

"فکر مت کرو۔ وقت اور مہلت سے فائدہ اٹھاؤ۔ بکھری ہوئی لاشیں سمیٹ کر آگ میں جھونک دو۔ کھلے ہوئے ہیں ثبوت کاٹ کر غائب کر دو۔ آگ سے چلنے والی گولیاں کسی بھی طرف سے آ سکتی ہیں۔ کولمبیا والوں کی طرح ہم بھی اصل واقعات سے بے خبر ہوں گے۔ قیاس آرائیاں چلتی رہیں گی۔ میرے آدمی تب تک نکال کر انہیں ٹھکانے لگا دیں گے۔ کچھ بھی نہیں ہو سکے گا تو زیادہ سے زیادہ تباہی علمبرداروں اور دہشت گردوں کے کھاتے میں ڈال دی جائے گی۔ دنیا جانتی ہے کہ آج کل ہم ان سنگین مسائل سے دوچار ہیں۔"

"راس البیڈا اور اس کے ٹرسمیٹر کو تم بھول رہے ہو۔" ارل خان بولا۔

"وہ سب آف دی ریکارڈ باقی ہیں۔ ان کا حوالہ دے کر خود پھنس جائیں گے۔ انہوں نے معصوم بن کر بیلی کاپٹر گم ہونے کی رپورٹ دی تو ہم ان سے زیادہ معصوم بن کر طیارہ ملنے کی اطلاع دے رہیں گے۔ راس البیڈا کا نام وہ مر کر بھی نہیں لیں گے کیونکہ اس کی آمد سرے سے ریکارڈ پر نہیں ہے۔ یہ بتاؤ کہ اب اس کے بارے میں کیا فیصلہ کیا ہے؟ جب تک اس کا انجام سامنے نہیں آئے گا، ہمارا زرک کا نقشہ جلتا رہے گا اور وہ اس کے حوالے سے درد بار ڈالتے رہیں گے۔"

"اس کا فیصلہ ہو چکا ہے۔ کل سمندر سے اس کی پھولی ہوئی لاش مل جائے گی۔"

"وِیری گُڈ!" کمانڈر رسعید کی آواز سے پسندیدگی مترشح تھی۔ "یہ لوگ بھی دشمنوں کے بدترین دشمن ہیں لیکن تم ہماری مجبوریوں سے واقف ہو۔ ڈپلین اور رشتہ الجھے ہیں کہ ہم ایک مکھی بھی نہیں مار سکتے۔ یہ اچھا ہوا کہ راس البیڈا جیسے خطرناک دہشت گرد کا معاملہ شروع سے ہی تمہارے ہاتھوں میں رہا ہے۔"

"میرے نہیں، زیتی کے ہاتھوں میں رہا ہے۔" ارل خان نے میری طرف دیکھتے ہوئے اس کی تصحیح کی۔ "آج کل ایس آئی اے کے لئے بڑے شکار بھی فراہم کر رہا ہے۔"

"یہ کوئی خطرناک سولین ہے۔ میں نے اکثر اس کا نام سنا ہے۔ یہ کیا بلا ہے؟"

"ہم پاگل اور تیلی زری ہے۔" ارل خان نے مجھے دیکھتے ہوئے کہا۔ "وہ ہر وقت ملک کے دشمنوں کی تلاش میں لگا رہتا ہے۔ حیران کن بات ہے کہ اسے ایسے لوگ مل جاتے ہیں۔"

میں نے محسوس کیا کہ کمانڈر رسعید کی بے خوف اور حوصلہ مند باتوں نے ارل خان کی پریشانیاں کافی حد تک دور کر دی تھیں۔ اس کی خوش مزاجی بحال ہو چلی تھی۔

"میں کسی وقت اس دلچسپ شخص سے ملنا چاہوں گا۔"

سعید کہہ رہا تھا۔

"جب جا ہو گے اسے لے آؤں گا۔ را اس الیٹا کے ذریعے ہمیں یہ معلوم ہوا ہے کہ پچھلے دنوں سمندری راستے سے را کے دو خطرناک اور شاطر ایجنٹ پاکستان بلکہ کراچی میں داخل ہوئے ہیں۔ اب ذکی ان کی فکر میں لگا ہوا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اس معاملے میں جلد ہی کوئی بات سامنے آ جائے۔"

"اوہ!" کمانڈر سعید اس نئے انکشاف پر شاید چونک پڑا تھا۔ "یہ کب کی بات ہے؟"

"دو چار دن سے زیادہ پرانا قصہ نہیں ہے۔" اول خان نے جواب دیا۔

"وہ چاہے تو اس کے بارے میں میں اس کی تھوڑی بہت مدد کر سکتا ہوں۔"

"اس کے چاہنے یا نہ چاہنے سے کیا فرق پڑتا ہے۔ یہ تو ایک قومی کام ہے۔" اول خان نے فوراً ہی کہا۔ "آنے والے ایجنٹ یقینی طور پر یہاں کسی بڑے ارادے سے ہی آئے ہوں گے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" ایک گہرے سانس کے بعد کمانڈر سعید کی آواز ابھری۔ "مشکل یہ ہے کہ تم لوگ آئینی اور قانونی سے ماورا ایک ادارہ ہو۔ عام حالات میں کوئی سرکاری محکمہ بلکہ سروسز والے بھی تم سے رابطہ رکھنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتے ورنہ ہماری معلومات اور تمہاری تیز رفتاری سے بہت کچھ ہو سکتا ہے۔"

کمانڈر سعید درست کہہ رہا تھا۔ انہیں ٹی ایف والے پولیس، رینجرز اور فوج سے بہت مختلف مقاصد کے لئے کام کرتے تھے۔ وہ اندھیری راتوں میں چلنے والی خونی آندھی کی طرح اپنے ہدف پر حملہ آور ہو کر سرعت سے اسے نگل جانے پر یقین رکھتے تھے۔ ان کے عمل کا پیمانہ صرف ان کا یقین تھا۔ وہ جسے اپنا مجرم سمجھ لیتے تھے اسے کسی حالت میں نہیں بخشتے تھے اور میں بارہا دیکھ چکا تھا کہ دوست اور دشمن کے بارے میں ان کے فیصلے غلط نہیں ہوتے تھے۔

"تم ذکی کی مدد کے بارے میں کچھ کہہ رہے تھے۔" اول خان نے اسے یاد دلایا تھا۔

"ہاں! اپنے فرائض کی بجا آوری میں بہت سے ایسے حقائق بھی ہمارے علم میں آتے رہتے ہیں جن کا تعلق دوسرے سرکاری اداروں سے ہوتا ہے۔ ہم یہ حقائق متعلقہ محکموں کے حوالے کر دیتے ہیں۔ ان پر کارروائی کرنا یا نہ کرنا ان کے سربراہوں کی صوابدید پر ہوتا ہے۔ میں کراچی کے ساحل پر انسانوں کی غیر قانونی آمد و رفت کا کاروبار کرنے والے دو بڑے ناموں سے واقف ہوں۔ را کے ایجنٹوں کی آمد کے بارے میں وہ ضرور بتا سکیں گے۔"

"وہ دونوں اتنے ہی بدنام ہیں تو تم ان پر ہاتھ کیوں نہیں ڈالتے؟" اول خان نے حیرت سے پوچھا۔

"ایک بار یہ حماقت کی تھی۔" کمانڈر سعید کا لہجہ یک بہ یک تلخ ہو گیا۔ "دوسرے دن ہی ڈیفنس سیکریٹری نے ان کے رہائی کے لئے فون کر ڈالا تھا۔ تم خود اندازہ لگا سکتے ہو کہ ڈیفنس سیکریٹری پر دباؤ ڈالنے والا کس رتبے اور اختیار کا مالک رہا ہو گا۔"

"یہ کرپشن کی بدترین شکل ہے۔" اول خان آزردہ ہو کر بولا۔ "اور سفارش کی یہی لعنت ہمارے پیروں کا بوجھ بن کر ہمیں ہماری کے سمندر میں غرق کرتی جا رہی ہے۔"

"مجھے ڈیفنس سیکریٹری کے الفاظ آج بھی یاد ہیں۔ اس نے کہا تھا کہ ہر ادارے کو اپنے دائرے میں رہ کر کام کرنا چاہئے۔ ملٹری انٹیلی جنس کا محکمہ کوسٹ گارڈز، امیگریشن پولیس یا شہری پولیس کی سطح کے کاموں میں الجھ گیا تو اس کا اصل کام بہت پیچھے رہ جائے گا۔ اور شاید وہ درست ہی کہہ رہا تھا۔ ہماری بھیجی ہوئی تجویزیں فائلوں میں دفن کر دی جاتی ہیں۔ بعد میں کسی نے انسانوں کے ان دونوں اسمگلروں کے خلاف کوئی کارروائی نہیں کی۔"

"تمہارا ڈیفنس سیکریٹری کوئی خرانٹ اور پرانا بیوروکریٹ رہا ہو گا۔ ایسے لوگ دریا میں اتر کر بھی اپنا دامن تر نہیں ہونے دیتے۔ مطلوب آدمیوں کو رہا کراتے ہوئے اس نے تمہیں سوچنے کے لئے ایک نیا فلسفہ دے دیا..."

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ اس نے اپنی سفارش کو ملامت کا روپ دے ڈالا تھا۔ میں یہ سوچنے پر مجبور ہو گیا تھا کہ انسانوں کی اسمگلنگ سے میرے محکمے کا کیا تعلق ہے۔ یہ امیگریشن کے قصے ہیں اور وہی لوگ اسے سنبھالنے جانیں لیکن اب دیکھو کہ تم اسی راہ سے را کے دو ایجنٹوں کی آمد کی خبریں دے رہے ہو اور یہ دفاعی معاملہ بھی ہو سکتا ہے۔ ہمارا دفاعی نظام را والوں کا خصوصی ہدف بن چکا ہے۔"

"میں تو ذرا آگے بڑھ کر یہ بھی کہہ سکتا ہوں کہ دفاع میں ہماری اپنی صلاحیتوں کے خلاف تخریبی اور تخریب کاری ان دنوں را والوں کے محبوب ترین شعبے ہیں۔ تم کن دو بڑے اسمگلروں کی بات کر رہے تھے؟"

"حاجی ولی مراد اور غفور بھٹی اس بڑے کاروبار کو کنٹرول کرتے ہیں۔ بھارت کے دیران ساحلوں سے جوان سال گھر گھی بھوکی بنگلہ دیشی عورتیں یہاں لائی جاتی ہیں اور یہاں سے بہت سے لوگ مشرق وسطیٰ اور خلیجی ریاستوں کی طرف روانہ کئے جاتے ہیں جن میں نارکوٹکس بلکہ ہیروئن لے جانے والے بھی شامل ہوتے ہیں۔"

"تم بہت دلچسپ اور دلچسپ خبر تری ہو۔" اول خان نے ادب و احترام کے دائرے میں رہتے ہوئے کہا۔ "آج پہلی بار تم سے اتنی طویل گفتگو ہوئی ہے جس نے مجھے متاثر کیا ہے۔ حاجی ولی مراد کے نام سے مجھے کچھ مراد......"

اس نے منہ بنا کر اول خان کی بات کاٹ دی اور کہا۔ "تم بتاؤ بات بتاؤ کر اندر کی خبریں مجھے مل ہی جاتی ہیں۔ میں جانتا ہوں کہ بخی مراد اپنے غیر ملکی آقاؤں کے کندھے پر سوار ہو کر ملکی سیاست میں اپنا قد بڑھانے کی کوشش کر رہا تھا اور وہی اپنے کزن لبی داد کا قاتل تھا مگر حاجی ولی مراد کا اس سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ وہ بیٹ آئی لینڈ کے قریب واقع ایک چھوٹے سے جزیرے کا اکلوتا مالک ہے اور ایک ایسی خوابگاہ میں اپنی راتیں بسر کرتا ہے جو ایک مصنوعی سمندری نہر پر بیٹھنے کا فرش ڈال کر تعمیر کی گئی ہے۔ سمندر چڑھتا ہے تو نہر کا پانی اس کے پیروں کو چھوتا ہوا بیٹھنے کے فرش پر بہنے لگتا ہے۔ پانی اترتا ہے تو وہ مصنوعی نہر ایک پتلی سی تنگ نالی میں محدود ہو جاتی ہے۔"

"حیرت ہے کہ کراچی کے گرد و نواح میں بھی لوگ ایسی تخیلاتی زندگی گزار رہے ہیں۔"

"کراچی باخبر لوگوں کے لئے ایک جنت ارضی ہے جہاں پیسے کے زور پر دنیا کی ہر آسائش مل جاتی ہے۔ یہ ساری آسائشیں کہیں بھی مفت نہیں ملتیں۔ اسی کراچی میں جب باہر سے بے خبر لوگ آتے ہیں تو یہاں کی بلند و بالا عمارتوں تلے اپنے سائے تک سے محروم ہو جاتے ہیں۔ جہاں سایہ تک ساتھ چھوڑ دے، وہاں کسی اجنبی کو کوئی جیتا جاگتا ساتھی کیسے مل سکتا ہے؟"

"تو کیا تمہارا مشورہ یہ ہے کہ زیبی خود اس جزیرے پر جا کر حاجی ولی مراد سے ملے؟"

"نہیں، اس طرح اس سے ملاقات نہیں ہو سکے گی۔ وہ اجنبیوں سے دور رہتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ کراچی کے کسی اچھے علاقے کے بجائے اپنے جزیرے پر رہتا ہے۔ میں خود کوئی راہ نکالوں گا۔"

"حاجی ولی مراد کے علاوہ تم نے غفور بھٹی کا ذکر بھی کیا تھا۔"

"وہ دونوں ایک ہی کینڈے کے آدمی ہیں۔ خود کوئی کام نہیں کرتے لیکن اپنی دنیا کے بے تاج بادشاہ ہیں۔"

"آدمیوں کی اسمگلنگ کے لئے انہوں نے عملہ رکھا ہوا ہو گا؟" اول خان کا لہجہ استفسار طلب تھا۔

"ان کی کہانیاں عجیب سی ہیں۔ عشروں پہلے یہ اپنی بادبانی کشتیوں کے ملاح ہوا کرتے تھے۔ سمندر میں جال ڈال کر مچھلیاں پکڑتے اور فش ہاربر پر انہیں نیلام کر کے اپنی قلیل سی روزی کماتے تھے مگر اب سب کچھ بدل کر رہ گیا ہے۔ سارے غیر قانونی کام لانچوں کے مالکان کرتے ہیں اور یہ دونوں ان سے اپنا حصہ وصول کرتے ہیں۔ کراچی کے اطراف کے ہر غیر قانونی گھاٹ اور کھاڑی کو چھونے والی لانچ ان کا حصہ دینے پر مجبور ہے۔ ساحل پر اترنے والوں کے لئے پانچ سو روپے فی کس اور باہر جانے والوں کے لئے ڈھائی ہزار فی کس لیتے ہیں۔ میں ان پر ہاتھ ڈالوں گا تو کراچی اور بمبئی کے درمیان کام کرنے والوں سے بہت کچھ معلوم ہو جائے گا۔ یہ کام تم مجھ پر چھوڑ دو۔ زیبی کے جانے سے وہ اچٹ جائیں گے۔"

کمانڈو سعید کی وہ بات جاری تھی کہ میں نے اول خان کی میز سے قلم اور کاغذ لے کر ایک سطر لکھی "اس سے نیلو رباجیے کے بارے میں پوچھو" اور پھر وہ کاغذ اول خان کے سامنے کر دیا۔

"تم نے اپنی زندگی سمندر میں گزاری ہے۔ نیلو رباجیے بھی اب ایک ساحلی پہیلی معلوم ہوتی ہے۔ ان دو الفاظ نے کافی دنوں سے مجھے زچ کیا ہوا ہے۔ تم اس پر کوئی روشنی ڈال سکتے ہو؟"

"بمبئی کو انگریزی میں باجبے ہی لکھا اور کہا جا سکتا ہے۔ نیلو کراچی کے طویل ساحل پر نیلم پوائنٹ سے آگے ایک محفوظ زمینی سمندری گھاٹ کا نام ہے۔ یہ تمہیں کہاں سے معلوم ہوا؟"

"یہ دونوں الفاظ دا کے ایجنٹوں کی آمد کے بارے میں ایک خفیہ پیغام کی صورت میں سامنے آئے تھے میں اسے نیلو کے تحقیقی ری ایکٹرز سے متعلق سمجھ رہا تھا۔"

"تمہارا قیاس بھی درست ہو سکتا ہے۔ سیکرٹ سروس والے اکثر ذومعنی اشارے کرتے ہیں۔ یہ بتا کر تم نے میرا کام آسان کر دیا ہے۔ شاید دا والے بمبئی سے نیلو والی گھاٹ پر لائے گئے ہوں گے۔ اس طرف غفور بھٹی کا سکہ چلتا ہے۔ میں اس سے بات کروں گا۔"

"ٹھیک ہے۔ میں تم سے کل یا پرسوں رابطہ کروں گا۔" اول خان کے چہرے پر آسودگی پھیل گئی۔

"تمہارے پاس رات دس بجے تک وقت باقی ہے۔ میں اس کے بعد ہی بجلی گھر کا جلتا ہوا ملبہ دیکھنے کی اطلاع دوں گا۔ باقی باتیں بعد میں ہوں گی۔" کمانڈو سعید کی آواز آئی۔

اول خان نے ان باتوں کی تائید کی اور پھر اسپیکر فون بند کر دیا۔

"بڑی عجیب بات ہے کہ نئی مشکلات کا آغاز ہوتے ہی پرانے مسائل حل ہوتے ہوئے نظر آنے لگے ہیں۔" دریا نے انگڑائی لے کر کہا۔ "اب کچھ دنوں کے لئے آرام ملتا ہوا نظر آ رہا ہے۔"

"را اب لیڈا کی مدد کے لئے آنے والے اب زیادہ دیر تک نہیں بچ سکیں گے۔ ہو سکتا ہے کہ سعید خود ہی ان کا کھوج نکال کر نصف کام کر دے۔ ایسے معاملات میں وہ ہمیشہ بہت سفاک ثابت ہوا ہے۔" اول خان نے پُرخیال لہجے میں اپنی رائے کا اظہار کرتے ہوئے کہا۔

"اسے سب کچھ بتا دیا گیا مگر ایک اشارے کا ذکر نہیں کیا گیا۔" غزالہ بولی۔

اول خان نے چونک کر اپنی سوالیہ نظریں اس کے چہرے پر مرکوز کر دیں۔

"اسے نیلو رباجیے والے پاس ورڈ کے ساتھ ساکا کے بارے میں بھی بتا دیا جاتا تو غفور بھٹی کا جائزہ آسانی سے لیا جا سکتا تھا۔

بھاسمہ سے آنے والے ایجنٹوں کو ساگا نے ہی شہر میں کہیں پہنچایا ہوگا۔" غزالہ نے فوراً ہی اپنی بات کی وضاحت پیش کردی۔

غزالہ کا تجزیہ کیا ہوا وہ نکتہ بہت جاندار تھا۔ ارل خان نے فون پر دوبارہ کمانڈر سعید سے رابطہ کیا اور اسے بتلا رہا بھیجے ہوئی سازش میں پرنس ساگا کے کردار سے آگاہ کر کے فون بند کر دیا۔ اس نے کسی بھی مرحلے پر اس کو یہ جتانے کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی کہ میں اس کے ساتھ موجود تھا۔

ساڑھے پانچ بجنے والے تھے۔ ارل خان کے اسلام آباد رپورٹ دینے کا وقت سر پر آ گیا تھا۔ اس کے ساتھ اسے شہر کے کسی محفوظ علاقے میں اپنے یونٹ کے نئے پڑاؤ کے انتظامات کرنے تھے۔ اس نے اپنے ایریئل پر اپنے کسی ذمے دار آدمی کو ہدایات دیں کہ سب لوگ جلتے ہوئے ملبے رغبو کو بھول کر اگلے ڈیڑھ گھنٹے میں وہاں سے بستر بوریا سمیٹ کر کوچ کی تیاری کر لیں۔ وہاں آبادی اور انسانی موجودگی کی علامات مٹا دی جائیں۔ میدان میں چونے کی لکیریں مٹا کر چونے سے رنگے ہوئے پتھروں کو زمین میں دفن کر دیا جائے۔ تین آدمیوں پر مشتمل ایک فعال ٹیم چھاپا مار ساموں کی لاشوں کو جلتے ہوئے ملبے میں ڈال دے اور ان کے کھلے ہوئے پیراشوٹوں کو یکجا کر کے اس طرح نذرِ آتش کر دیا جائے کہ ان کا کوئی سراغ باقی نہ رہے۔

"کیسی مجبوریاں ہیں۔" اس کے فارغ ہونے پر سلطان شاہ نے ہمدردانہ لہجے میں کہا۔ "تمہارے آدمی اپنی ہی زمین پر خانہ بدوش بنے ہوئے ہیں۔ وہ اپنے لئے ایک ٹھکانے کو بنانے اور سنوارتے ہیں اور جب زمین کے اس ٹکڑے سے اپنا پن کی بو آنے لگتی ہے تو وہ کسی اور ٹھکانے کا رخ کرنے پر مجبور ہو جاتے ہیں۔"

"ہم مہذب درویش مہاجر ہیں۔" ارل خان نیم دلانہ مسکراہٹ کے ساتھ بولا۔ "ہمیں بھی عمر بھر کا ساز و سامان کر کے اپنا گھر نہیں بناتے۔ ہمیں معلوم ہوتا ہے کہ حالات کے دباؤ یا پھر ملکی سلامتی کی ضروریات کے تحت کسی بھی وقت ہمیں اپنا ٹھکانا بدلنا پڑ جائے گا اس لئے ہر پڑاؤ پر ناگزیر اور کم سے کم لوازم کے ساتھ گزارہ کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ خدا کا شکر ہے کہ ہماری ہر ہجرت اپنی ہی زمین کے ایک ٹکڑے سے دوسرے ٹکڑے کی جانب ہوتی ہے۔ جگہ ضرور بدل جاتی ہے مگر مٹی کی بو باس وہی رہتی ہے۔"

"حیرت ہے کہ اس مادی دور میں بھی کچھ لوگ ایسی قناعت سے زندگی بسر کرتے ہیں۔" سلطان شاہ نے بڑے خلوص سے کہا۔ "ورنہ ہر طرف مقابلے کی ایک تھکا دینے والی دوڑ نظر آتی ہے۔"

"ہم نیم فوجی انداز میں زندگی بسر کرتے ہیں۔ جنگجو ذہنوں میں اس سے زیادہ قناعت نظر آتی ہے۔ خدا کی اس بادشاہی میں ہر طرح کی تلون رہتی ہے۔ کچھ لوگ مٹی پر پیر رکھنا بھی پسند نہیں کرتے اور کچھ ایسے ہوتے ہیں جو مٹی ہی میں لوٹ پوٹ کر اپنی ساری عمر گزار دیتے ہیں پھر اسی میں سو جاتے ہیں۔"

بات کرتے ہوئے ارل خان نے مضطربانہ انداز میں اپنی رسٹ واچ کی طرف دیکھا تو مجھے خیال آیا کہ کہیں وہ ساڑھے پانچ بجے فون کرنے کے لئے تنہائی کا خواہش مند نہ ہو۔ میں نے فوراً ہی اسے پیشکش کر ڈالی۔ "اگر تم اکیلے میں فون کرنا چاہ رہے ہو تو ہم باہر جا سکتے ہیں۔"

"تم ہر بات کو عین موقع پر محسوس کر لیتے ہو۔" اس نے ہنس کر کہا اور ہم چاروں نے اپنی جگہیں چھوڑ کر دروازے کا رخ کر لیا۔

میں نے برآمدے کے ایک ستون سے ٹیک لگا کر سگریٹ سلگا لی۔ دونوں لڑکیاں ایک دوسرے سے باتیں کرتے ہوئے برآمدے میں آگے بڑھتی چلی گئیں۔

اس وقت بھی ہماری بیرک سے بہت دور ہیلی کاپٹر کا ملبہ دھڑا دھڑ جل رہا تھا۔ دوسری آتش خیز اشیا کے ساتھ ہیلی کاپٹر میں ایندھن کا ذخیرہ بھی موجود رہا ہوگا جو اس آگ کو بھڑکائے ہوئے تھا۔ آگ سے خارج ہونے والے دھوئیں کے سیاہ بادل ہلکی ہلکی ہوا کے ساتھ ایک وسیع علاقے میں اس طرح پھیل گئے تھے کہ وہاں مطلع ابر آلود ہونے کا سا سماں پیدا ہو گیا تھا۔

ایس ٹی ایف کی گاڑیاں ہر طرف سے سمٹ کر دوبارہ بیرکوں کے سامنے جمع ہو چکی تھیں اور فورس کے اہلکار بہت تیزی سے اپنا سارا ساز و سامان ان ہیوی ٹرکوں میں منتقل کر رہے تھے۔

میں ستون کے سہارے کھڑا پُرخیال نظروں سے دشمن کی چتا کا نظارہ کرتا رہا۔ ان لوگوں نے اپنا کام صحیح منصوبہ بندی سے کیا تھا اور پورے علاقے کا فضائی سروے کرنے کے بعد ایک محفوظ مقام پر اترنے کا فیصلہ کیا تھا۔ ان سے بڑی غلطی یہ سرزد ہوئی تھی کہ وہ ہمارے ٹھیک ٹھیک اندازوں اور پیش بندیوں کا ذرا بھی ادراک نہیں کر سکے تھے اور اپنی اس کج فہمی کے نتیجے میں عبرتناک انجام سے دوچار ہوئے تھے۔

میرے دیکھتے ہی دیکھتے ایس ٹی ایف کی ایک گاڑی کہیں سے نمودار ہو کر ہیلی کاپٹر کے جلتے ہوئے ملبے کے قریب رکی اور پھر کئی افراد اس پک اپ کے پچھلے حصے میں سے وزنی لاشیں اتار کر جلتے ہوئے ملبے میں پھینکنے لگے۔ وہ ان کی روانگی کی تیاریوں کا ایک اہم مرحلہ تھا۔

ہمیں تھوڑی سی مدت تک برآمدے میں انتظار کرنا پڑا۔ دردانہ اور غزالہ طویل برآمدے کے آخری سرے تک دو چکر لگانے کے بعد میرے قریب ہی آ کھڑی ہوئی تھیں۔ سلطان شاہ تھکے ماندے انداز میں ایک سیڑھی پر بیٹھا تنکے سے زمین پر لکیریں لگا رہا تھا۔

آخر ارل خان اپنی اہم فون کال سے فارغ ہو کر خود ہی باہر آ گیا اور بولا۔ "اب تم لوگ اندر آ سکتے ہو۔ میں نے اپنا کام ختم کر لیا ہے۔"

"ذرا آکر کیا کرنا ہے۔ اب ہمیں واپس لوٹنا چاہئے۔ تمہیں بھی یہ جگہ چھوڑنے کی تیاری کرنی ہے۔" میں نے آخری کش لے کر سگریٹ کا بچا ہوا حصہ چٹکی سے دور اچھالتے ہوئے کہا۔

"تم ہمیں کئی دنوں تک یہاں قیام کرانے کے ارادے سے لائے تھے مگر اب تمہیں خود اپنا یہ ٹھکانا چھوڑنا پڑ رہا ہے۔" ردیا نے قریب آتے ہوئے کہا۔ "انقلاب آتے ہیں تو سب کچھ کتنی تیزی سے بدل کے رہ جاتا ہے۔"

"تم لوگوں کے آنے سے واقعات کی رفتار تیز ہو گئی۔ میں اکیلا ہی سارے معاملات میں سر کھپا رہا تو شاید ہیلی کاپٹر سے آنے والوں کا معاملہ ہی بہت طول پکڑ جاتا۔ مجھے خوشی ہے کہ چند ہی گھنٹوں میں یہ سارے قضیے نمٹ گئے ورنہ ہم راس البیڈا تک پہنچنے کے بعد ایک ہی جگہ جم کر رہ گئے تھے۔" اول خان نے بائیں ہاتھ سے اپنا سر سہلاتے ہوئے خوش دلی سے کہا۔ "اب دیکھو کہ کمانڈر سعید سے کیا خبریں ملتی ہیں۔"

"ہو سکے تو اس کا نمبر مجھے دے دینا۔" میں نے چونک کر یاد دلایا۔

"ہو سکتا ہے کہ ہمیں نئی جگہ پہنچنے میں کچھ وقت لگ جائے۔ تم میرے پاس روڈ کے حوالے سے اس سے بات کر لینا۔ وہ خود بھی تمہارا گرویدہ معلوم ہوتا ہے۔" اول خان بولا۔

اول خان ہمیں اپنی گاڑی میں لایا تھا۔ ہماری واپسی کے لئے اس نے لینڈ کروزر کی چابی میرے حوالے کرنا چاہی مگر میں نے انکار کر دیا۔ منتقلی کے اہم موقع پر اسے لینڈ کروزر جیسی کثیر المقاصد اور طاقتور گاڑی سے محروم کرنا مناسب نہیں تھا۔ آخر اس نے ایک ڈرائیور ہمارے حوالے کر دیا جو ہمیں گھر چھوڑ کر اول خان کی گاڑی واپس اسی مقام پر لے آتا۔ اول خان رہنے بھی ادھر ادھر چلتے پھرتے متحرک ہی رہنے کا ارادہ رکھتا تھا۔

"آج کے واقعات نے بڑوں کو فکر مند کر دیا ہے۔" اول خان نے ہمارے ساتھ لینڈ کروزر کی طرف جاتے ہوئے بتایا۔ "وہ اس جارحانہ مداخلت کو کسی بڑے واقعے کا پیش خیمہ قرار دے رہے ہیں۔"

"لیکن کمانڈر سعید کی باتیں تو بہت حوصلہ افزا تھیں۔" میں نے کہا۔

"وہ اس واقعے سے پہلے کی امید افزا صورتحال کی باتیں تھیں۔ میرے بڑے کہ خوشی ہے کہ وہ اسے ہمدردانہ انداز میں سوچ رہا ہے لیکن وہ ان کے مستقبل کے عزائم کو تبدیل نہیں کر سکتا۔"

"یہ بعد کی باتیں ہیں۔ وقت آنے پر ان کی سازشوں کا تدارک بھی کر لیا جائے گا۔ ان سے ہر مقابلے کے بعد میرا حوصلہ بہت بڑھتا جا رہا ہے۔ تمہارے بڑوں کو خوش ہونا چاہئے کہ تم راس البیڈا کے قبضے کے خاتمے کے ساتھ ان کا ایک بڑا مشن بھی مکمل تباہی سے ہمکنار ہوا ہے۔ تم نے ذرا لے رخوں کے بارے میں

نشاندہی کا اظہار کر کے اس مشن کی اہمیت کم نہیں کی جا سکتی۔"

"اور ہاں" وہ چونک کر بولا۔ "تمہیں ایک بات بتانی بھول ہی گیا۔ راس البیڈا کی لاش سمندر سے برآمد نہیں ہو گی۔ اسے بھی چھوڑ دیا جائے گا تاکہ صبح کے اخبارات میں اس کی خبر آ سکے۔"

وہ بہت مناسب تجویز تھی۔ ان دونوں واقعات کو یکجا کر کے حکام بہت سے مسائل اور وضاحتوں سے بچ سکتے تھے اور دوسری طرف رائے عامہ بھی بحال کی جا سکتی تھی۔ بادی النظر میں یہی معلوم ہوتا جیسے وہ راس البیڈا کو قید کرنے والوں اور بحری کمانڈوز کا مقابلہ رہا ہو جس میں وہ دہشت گرد اپنے سارے حریفوں کو ختم کر کے بچ نکلنے میں کامیاب ہو گئے۔ راس البیڈا کے بارے میں پہلے ہی اخبارات میں اتنا مواد چھپ چکا تھا کہ مقامی طور پر اس کے لئے ہمدردی کی کوئی لہر پیدا نہیں ہو سکتی تھی۔

اول خان سے گفتگو ختم کر کے ہم لینڈ کروزر میں شہر کے لئے روانہ ہو گئے۔

○☆○

اگلے دن کے اخبارات سنسنی خیز خبروں سے بھرے ہوئے تھے۔ خبروں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ ہمارے لوٹ آنے کے بعد اول خان نے کچھ اور لوگوں سے بھی رابطے کئے تھے اور انہیں مزید معلومات فراہم کی تھیں۔

اعلیٰ حکام نے ہیلی کاپٹر کے پُراسرار حادثے میں مرنے والوں کے لئے تحقیقات کے ساتھ اس بات پر حیرت کا اظہار کیا تھا کہ اپنے بیڑے سے بھٹکا ہوا ہیلی کاپٹر ساحل سے ایک طویل فاصلہ طے کر کے اس ویرانے میں کیسے جا پہنچا تھا جہاں راس البیڈا جیسا رسوائے زمانہ دہشت گرد اپنی زندگی کی آخری گھڑیاں پوری کر رہا تھا۔ وہ ایک خیال انگیز سوال تھا اور یہ رہنمائی فراہم کر رہا تھا کہ گمشدگی کی آڑ میں وہ ہیلی کاپٹر دراصل راس البیڈا کی تلاش میں ہی نکلا ہوا تھا کہ حریفوں کی زد میں آ گیا۔

اس موقع سے فائدہ اٹھاتے ہوئے امریکیوں کی ایک دکھتی ہوئی رگ پر بھی ہاتھ ڈال دیا گیا تھا۔

جان سیمو نیل تک رسائی کے چکر میں سوا درجاہت اللہ کے غیر آباد مکان میں جو کچھ ہوا تھا اس کا اخباروں میں ذکر تو تھا نہ ان واقعات کی کوئی رپورٹ کی گئی تھی مگر ایک بڑے تحقیقاتی افسر کے حوالے سے یہ خیال ظاہر کیا گیا تھا کہ راس البیڈا کے بارے میں امریکن قونصل خانے کا جارج اسٹارک نامی افسر بہت کچھ بتا سکتا تھا۔ اس سے رابطے کی ہر باضابطہ کوشش ناکام رہی تھی۔ بتایا گیا تھا کہ وہ شدید علالت کی وجہ سے زیر علاج تھا اور اسے ملاقاتیوں سے بالکل الگ رکھا گیا تھا۔

جارج اسٹارک ان لوگوں کی بہت بڑی کمزوری بنا ہوا تھا۔ وہ جانتے تھے کہ اسے کسی بھی پاکستانی افسر سے ملوایا گیا تو وہ اپنی راست گوئی کی بنا پر ان کے ہر فریب کا پردہ چاک کر دے گا جس

میں راس المبڈا کے سفارتی مراسم کا ذکر سرِفہرست ہوتا۔

"مجھے یوں معلوم ہو رہا ہے جیسے سب کچھ سنبھال لیا گیا ہو۔" اخبار پڑھ کر وہ راسفند مجھ سے کہا۔

"ہمیں جو کچھ کرنا تھا وہ کر گزرے ہیں۔ دشمن ان زخموں کی کسک دیر تک محسوس کرتا رہے گا۔ جن لوگوں کو حالات سنبھالنے ہیں وہ اپنے کام سے واقف ہیں۔ اس بارے میں ہمیں فکرمند نہیں ہونا چاہیے۔"

"تم نے اپنا انتقام لے لیا" سلطان شاہ نے دریا سے کہا "یہ بڑی بات ہے کہ تمہیں اپنا عہد پورا کرنے کا موقع مل گیا۔ اس بار راس المبڈا بچ نکلتا تو وہ پاکستان میں رکنے کی حماقت ہرگز نہ کرتا اور تم ہاتھ ملتی رہ جاتیں۔ دیکھا جائے تو اس کھیل نے تمہاری ایک ذرا سی بات کی وجہ سے اتنا طول پکڑا ہے۔"

"شاید اب تم پھر وہی پرانا گیت گاؤ گے کہ میں نے کشمیر روڈ والے واقعے میں سگریٹ لائٹر جلا کر کھیل بگاڑنے کی راہ ہموار کی تھی؟" دریا نے تیوریوں پر بل ڈال کر کہا۔

"گھبرانے کی ضرورت نہیں" وہ جلدی سے بولا "سکون سے بات کرو۔ تمہاری کوشش تو یہی تھی کہ سب کچھ ختم ہو جائے۔ راس المبڈا تمہاری پروش کی وجہ سے راوی لے سکے اور ہم لوگ کشمیر روڈ سے ناکام و نامراد لوٹ آئیں لیکن قدرت نے تمہاری اس تخریب کاری میں بھی بہتری کی ایک راہ پیدا کر دی۔"

"مجھے پتا نہیں چل رہا کہ تم میرے اوپر تنقید کر رہے ہو یا میری تعریف کرنا چاہ رہے ہو۔"

"کشمیر روڈ پر تم گڑبڑ نہ کرتیں تو سارا کھیل وہیں ختم ہو جاتا۔ کسی کو زندہ رہنا۔ جارج اسٹارک جیسا ایمان دار امریکن ہماری نظروں میں نہ آتا اور سب سے بڑی بات یہ ہے کہ راس المبڈا کے لیے امریکیوں کی حمایت اور فکرمندی کی انتہا واضح نہ ہوتی۔ یوں سمجھو کہ اس ذرا سی گڑبڑ کے بعد بلی تھیلے سے باہر آ گئی اور سفت میں ان کے بھی بحری کمانڈوز کر چاٹ گئی۔"

"تمہیں دیا ہے ہماری بات بھی اسی چکر میں کھلی ہے" غزالہ نے کہا۔

اسی وقت فون کی گھنٹی بجنے لگی۔ میں نے اسپیکر فون کا ریسیور اٹھایا تو میرے کان میں وہ سریلی سی فراز آئی جو غیر ملکی فون کال ملتے ہوئے سنائی دیتی ہے۔ اس آواز پر میرے کان کھڑے ہو گئے۔

مخصوص اشارے کے فوراً ہی بعد ریسیور میں ایک بھاری مردانہ آواز میں میرے بارے میں پوچھا گیا۔ وہ کوئی غیر ملکی تھا اور انگریزی بول رہا تھا۔

میں نے ارادہ کیا کہ اسے اپنے فرار یا روپوشی کے چکر میں ڈالتا ہوں تاکہ وہ فون میرے دشمنوں کی طرح آزمائش کا مرکز نہ بن سکے لیکن اس طرح مجھے بولنے والے کے بارے میں کچھ بھی معلوم نہیں ہو سکتا تھا۔ اس کے بارے میں جاننے کی واحد صورت یہی تھی کہ گفتگو کو حتی الامکان طول دیا جائے۔

میں نے لمحہ بھر میں ارادہ بدل کر انگریزی میں کہا "زیبی گھر پر موجود نہیں ہے۔ تم کون ہو؟"

"وہ کب تک واپس آئے گا؟" اس نے میرے سوال کو نظرانداز کر کے پوچھا۔

"وہ اپنی مرضی کا مالک ہے۔ میں اس کا گھریلو ملازم ہوں۔ وہ مجھے ہر بات بتا کر نہیں جاتا۔"

"گھریلو ملازم؟" اس کی آواز تضحیک آمیز ہو گئی "پاکستان جیسے جاہل اور پس ماندہ ملک میں انگریزی بولنے والے معمولی ملازم کب سے ملنے لگے؟"

"انگریزی پاکستان کی سرکاری زبان ہے اور یہاں معقول تنخواہ پر یہ زبان جاننے والے ملازم مل جاتے ہیں۔ تم اپنی آواز سے غیر ملکی معلوم ہو رہے ہو۔ شاید تمہیں یہاں آئے زیادہ عرصہ نہیں ہوا۔"

"میں اس وقت نیویارک سے بول رہا ہوں" اس نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا "مگر میں پاکستان اور زیبی کے بارے میں بہت کچھ جانتا ہوں۔ زیبی نے جو کچھ کیا ہے بہت برا کیا ہے۔ اسے بتا دینا کہ میں جلد ہی پاکستان آ رہا ہوں۔ اب اس کا وقت بہت کم رہ گیا ہے۔"

اس کا لہجہ دھمکی آمیز تھا مگر میں نے انجان بن کر سادگی سے پوچھا "تاریخ اور فلائٹ کا نمبر بتا دو تاکہ تمہیں لیا جا سکے۔ تم میرے مالک کے کوئی دوست معلوم ہوتے ہو۔"

"تم الو کے پٹھے ہو" اس کی غراہٹ ابھری "مسخرے کی طرح باتیں کرنے کے بجائے کان کھول کر سن لو کہ میں اس کی گردن توڑنے کے لیے آؤں گا۔ راس المبڈا کا خون معاف نہیں کیا جائے گا۔"

"تم راس المبڈا کے کوئی وارث ہو سکتے ہو جب کہ زیبی ہمیشہ اسے لاوارث کہتا رہا ہے۔"

"شاید تم خود ہی زیبی ہو" وہ کسی فوری خیال کے تحت بولا "اور اب اپنے انجام سے خوف زدہ ہو کر چھپنے کی کوشش کر رہے ہو مگر یہ یاد رکھو کہ اب تمہارے دن گنے جا چکے ہیں۔"

"اگر زیبی تمہارے لیے اتنا ہی اجنبی ہے تو تم مجھے زیبی سمجھ کر بات کر سکتے ہو۔ کبھی کبھی وہ اپنی مہمات پر مجھے بھی اپنے ساتھ لے جاتا ہے۔ میں اس کی ساری نہیں تو بیشتر مصروفیات سے ضرور باخبر رہتا ہوں۔"

"میرے فون سے اسے سمجھ لینا چاہیے کہ میرا ہاتھ ہر وقت اس کے گریبان پر ہے۔ اس نے دوسروں کے ساتھ بہت برا سلوک کیا ہے۔ میں کسی بھی وقت اسے مسل کر رکھ دوں گا۔"

"تمہاری یہ فون کال زیبی کو ذرا بھی خوف زدہ نہیں کر سکے گی۔ یہ نمبر جان سیمر نیل کو معلوم تھا۔ مرنے سے پہلے اس نے یہ نمبر

دوسروں کو بھی بتا دیا ہوگا۔ ذینی کو ڈرانے کے لیے کوئی ڈھنگ کی بات کرو۔"

"اس کے ساتھ کتیا کی بچی بھی بری طرح ماری جائے گی" میرے نتھنوں نے اسے بھڑکا دیا۔

"کیا تمہیں اس عامیانہ گالی سے تم اپنی ماں کو کیوں یاد کررہے ہو۔"

"زریا آج کل ذینی کی ماں بنی ہوئی ہے۔ وہ دونوں ایک ساتھ موت کے گھاٹ اتارے جائیں گے۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ نیویارک کے بجائے تم ملک الموت کے حجرے سے بول رہے ہو۔ مجھے افسوس ہے کہ میں تمہاری یہ گھٹیا باتیں اپنے مالک کے سامنے نہیں دہرا سکوں گا۔ تم اس قدر ڈرپوک ہو چکے ہو کہ یہاں سے ہزاروں میل دور ہوتے ہوئے بھی اپنا نام بتاتے ہوئے ڈر رہے ہو۔"

"زیروزا اسٹار کوئی نام نہیں، ایک تحریک ہے اور اب وہ ذینی کے خون کی پیاسی ہے۔"

"پھر تم آتزک بٹل سے ضرور واقف ہوگے" میں نے شوشا چھوڑا۔ "اسے یہ بتا دینا کہ راس المیڈا نے مرنے سے پہلے اسے بہت گالیاں دی ہیں۔ اس کا خیال تھا کہ اس کے بعد آتزک اپنی نالائقیوں سے زیروزا اسٹارز کو تباہ کردے گا۔"

"تم ذینی ہو.... گندے سور! تم ذینی ہو" وہ اضطراری طور پر بول پڑا "یہ باتیں ایک معمولی ملازم کے بس کی نہیں ہیں۔ تم کان کھول کر سن لو کہ تمہاری موت میرے ہاتھوں لکھی ہوئی ہے۔"

اس نے اعتراف نہیں کیا تھا مگر میں اندازہ لگا چکا تھا کہ وہ آتزک بٹل ہی ہوسکتا تھا۔ شاید اسے راس المیڈا کی موت کے بارے میں سب کچھ معلوم ہوچکا تھا اور اس نے مایوسی کے عالم میں مجھے فون کرڈالا تھا۔ نیویارک اور کراچی کے وقت میں دس گھنٹے کا فرق ہوتا ہے اس لحاظ سے آتزک بٹل رات کے بارہ بجے فون پر مایوسانہ ہذیان بک رہا تھا۔ اس کی وہ کیفیت ناقابلِ فہم نہیں تھی۔ مجھے اندازہ تھا کہ راس المیڈا کی موت کی خبر نے اس کے پرستاروں اور خیرخواہوں میں صفِ ماتم بچھا دی ہوگی۔

"میں مسلسل تمہاری بکواس سن رہا ہوں۔ اب فون بند کردو اور کہیں غرق ہو جاؤ" میں نے درشتگی سے کہا "یہاں آؤ گے تو میں تمہیں اپنے جسم کا ایک اہم بال دوں گا۔ تم نے اسے سنبھال کر رکھا تو میں خود ہی ذبح ہونے کے لیے تمہارے سامنے لیٹ جاؤں گا۔"

جواب میں اس کا پارہ چڑھ گیا اور اس نے مغلظات کا دریا بہانا شروع کردیا۔ میرے لیے اس کی ذات میں مزید کوئی دلچسپی باقی نہیں رہی تھی۔ میں نے ریسیور کریڈل پر ڈال دیا۔

جتنی دیر تک میں فون پر باتیں کرتا رہا، وہ تینوں حیرت اور بے چینی سے میرا چہرہ تکتے رہے۔ میری یک طرفہ بے سروپا گفتگو نے انہیں بہت زیادہ الجھا دیا تھا۔

"راس المیڈا کی موت کی خبر امریکا پہنچ چکی ہے" ان میں سے کسی کے سوال سے پہلے ہی میں نے بتانا شروع کردیا "یہ فون وہیں سے آیا تھا۔ بولنے والے نے اعتراف نہیں کیا مگر وہ آتزک بٹل ہی ہوسکتا تھا۔"

"اس کے اس فون کا کیا مقصد تھا؟" زریا نے تجسس سے سوال کیا۔

"کھسیانی بلی کھمبا نوچ رہی تھی" میں نے ہنس کر کہا "احمقانہ انداز میں یہ کہہ رہا تھا کہ اسے میرے فون نمبر تک سے واقفیت حاصل ہے اس لیے وہ جب چاہے مجھے مار سکتا ہے۔"

"وہ ٹھیک کہہ رہا ہے" غزالہ نے کہا "جان کے ذریعے یہ فون نمبر نہ جانے کن کن لوگوں تک پہنچ چکا ہوگا۔ اس کے ذریعے کوئی بھی شخص اس فلیٹ تک رسائی حاصل کرسکتا ہے۔"

"یہ خطرہ اپنی جگہ بجا ہے مگر یہ مکان چھوڑنے میں کتنی دیر لگتی ہے۔"

"تم یہاں سے کہاں جاؤ گے؟" زریا نے پوچھا "ایسا آرام دہ مکان آسانی سے نہیں ملے گا۔"

"فی الحال میں یہیں رہ کر دیکھنا چاہوں گا کہ ان میں سے کون ادھر کا رخ کرتا ہے۔ اب انہیں سمجھ لینا چاہیے کہ میرے ہاتھ بہت مضبوط ہیں۔ ادھر آنے والے زندہ بچ کر نہیں جاسکیں گے۔"

جب تک راس المیڈا زندہ تھا، ہم ہر لمحے اسی کی تلاش میں سرگرداں تھے اور وہ ہماری بُو پر لگا ہوا تھا۔ اس کی موت کے بعد مجھے اپنی سرگرمیوں میں یہ فقدان سا ہوتا محسوس ہو رہا تھا۔

لاہور سے کراچی آنے کے بعد میں نے جب سے ٹی میں شمولیت اختیار کی تھی، میرا سارا وقت منشیات یا ان سے پیدا ہونے والے مسائل میں ہی گزرتا تھا۔ ابتدا میں میرا کام شہر میں چرس کی باقاعدہ فراہمی تک محدود تھا پھر ہیروئن کے آتے ہی میری ذمے داریوں میں اضافہ ہوگیا۔ میں نے بہت کم مدت کے لیے ہیروئن کے فروغ کے لیے کام کیا اور پھر اس کی تباہ کاریوں کے جیتے جاگتے مناظر دیکھ کر اس سے اتنا متنفر ہوا کہ بات بڑھتے بڑھتے بغاوت تک پہنچ گئی۔

وہ برسوں پرانی بات تھی۔ اس کے بعد میں اَن گنت محاذوں پر لڑتا رہا لیکن ہیروئن اور اس سے کمائی ہوئی بے اندازہ دولت مجھے ہر بڑی مجرمانہ سرگرمی میں کارفرما نظر آئی۔ یوں محسوس ہونے لگا تھا جیسے ہیروئن کے بل پر جرائم پیشہ دہشت گردوں نے ایک مضبوط اقتصادی نظام قائم کرلیا تھا اور دن بہ دن طاقت حاصل کرتے جارہے تھے۔ یہی وجہ تھی کہ راس المیڈا نے بھی لاجینڈ کو ہٹا کر ٹی پر اپنا قبضہ جمایا تھا۔ بظاہر میری لڑائی راس المیڈا اور اس کے ہمدردوں سے تھی لیکن یہ کھیل بھی ہیروئن کے گرد گھوم رہا تھا۔ راس المیڈا اپنے انجام کو پہنچ چکا تھا لیکن اس کا مشن آگے

پھٹا۔ غدالوں کا نیا سرخیل میدان میں آچکا تھا۔

فرزک نیل کے فون کے بعد سے میرے ذہن کے کسی گوشے میں بار بار یہ تحریک پیدا ہو رہی تھی کہ میں امریکا کی سرزمین پر جا کر ٹی اور زیوڈ اسٹارز کے لرغام کے مشن کو ناکام بنانے کی کوشش کروں۔ ان لوگوں کی جڑوں پر وار کیے بغیر آئے دن کی فتنہ انگیزیوں پر قابو پانا ممکن نہیں تھا۔

میرے لیے امریکا کا رخ کرنا زیادہ دشوار نہیں تھا۔ ویزا اور دوسری سفری دستاویزات کے حصول میں اول خان میری مدد کر سکتا تھا۔ ریہا کو خوشی ہوتی کہ اس بہانے اسے اپنے وطن جانے کا موقع مل رہا ہے۔ غزالہ اور سلطان شاہ کو تو ہمیشہ ہی تبدیلیوں کی تلاش رہتی تھی مگر ایسا کوئی فیصلہ فوری طور پر نہیں کیا جا سکتا تھا کیونکہ راس المبیڈا کا معاملہ تازہ تھا اور دوسری طرف را کے دو خاص... ہرکارے پاکستان کی سرزمین پر موجود تھے۔ ان کی بیخ کنی کیے بغیر میں اول خان کا ساتھ نہیں چھوڑ سکتا تھا۔

تھوڑی دیر بعد میں ذرا تنگ مودم میں کھا سا گیا۔ دوسرے لوگ ادھر ادھر مصروف ہو چکے تھے۔ میں نے وقت گزارنے کے لیے آرام دہ جگہ پر بیٹھ کے ٹیلی ویژن کھول دیا۔

ٹیلی ویژن کے پروگرام پھیکے اور بے جان تھے۔ میری طبیعت پر اکتاہٹ طاری ہونے لگی۔ میں ٹی وی بند کر کے وہاں سے اٹھا تو غزالہ کچن میں مصروف تھی۔ میں خاموشی سے اپنے کمرے میں جا گھسا۔

میں ایک طویل غسل کے بعد لباس تبدیل کر رہا تھا کہ سلطان شاہ میرے کمرے کا دروازہ کھول کر بوکھلائے ہوئے انداز میں اندر آگھسا۔ اس کے چہرے پر ہوائیاں اڑ رہی تھیں۔

"کیا ہوا؟ اس قدر پریشان کیوں ہو؟" میں نے غور سے اس کا جائزہ لیتے ہوئے پوچھا۔

"تین آدمی ہلاک اور سترہ زخمی ہوئے ہیں" اس نے بالکل بے تکے انداز میں کہا۔

"یہ کہاں کی خبر ہے اور تم تک کیسے پہنچی ہے؟" میں نے قدرے جھلا کر پوچھا۔

"یہ جوابی کارروائی معلوم ہوتی ہے" وہ بولا "صدر اور وزیر اعظم کے قریب طاقتور بموں کے دو دھماکے ہوئے ہیں جن میں یہ نقصان ہوا ہے۔ میں اپنے بستر پر لیٹا ریڈیو پر گانوں کا فرمائشی پروگرام سن رہا تھا کہ مختصر خبروں کے بلیٹن میں یہ خبر بھی نشر کی گئی۔"

"یہ کب کا واقعہ ہے؟" میں نے اپنے اعصاب پر قابو پا کر سوال کیا۔

"بلیٹن میں صرف آج صبح کا ذکر تھا۔ وقت نہیں بتایا گیا۔"

"کسی دہشت گردانہ کارروائی پر ہر درد مند آدمی کو صدمہ ہونا چاہیے مگر تم کچھ زیادہ ہی پریشان ہو گئے ہو۔"

"تم خود غور کرو کہ اس دھماکے کے ذمے دار کون ہو سکتے ہیں۔"

"دہشت گردوں کا کوئی نام نہیں ہوتا۔ وہ صرف دہشت گرد ہوتے ہیں۔ کوئی بھی یہ کارروائی کر سکتا ہے۔"

"تم بھول رہے ہو کہ راس المبیڈا بھی بہت بڑا دہشت گرد تھا۔ شہر بلکہ ملک بھر میں مہینوں سے ایسا کوئی واقعہ رونما نہیں ہوا۔ پھر راس المبیڈا کے مرتے ہی یہ تباہی کیسے نازل ہو گئی؟"

"وہ لوگ ابھی اپنے صدمے ہی سے نہیں سنبھل سکے ہوں گے۔ اس کارروائی کو اندھا دھند طریقے پر ان سے منسوب نہیں کیا جا سکتا۔ مگر یہ بھی ایک امکان ہے۔ یہ بھی ہو سکتا ہے۔"

"اور تم کہاں جانے کی تیاری کر رہے ہو؟" اس کا لہجہ ناقدانہ ہو گیا۔

"شہر کی سڑکیں ناپنے کا ارادہ تھا۔ اب وہ جگہیں بھی دیکھ لوں گا جہاں بموں کے دھماکے ہوئے ہیں۔"

"تم بے مقصد بہت کم باہر نکلتے ہو۔ سچ بتاؤ کہ کیا ارادہ ہے۔"

"ابھی میرا ذہن بالکل صاف ہے۔ باہر نکلنے کے بعد کوئی پروگرام بن جائے تو دوسری بات ہے۔"

ایک مرتبہ پھر فون کی گھنٹی بجنے لگی۔ میں نے لپک کر اپنی خواب گاہ میں موجود ایکس ٹینشن کا ریسیور اٹھا لیا۔ دوسری طرف سے آنے والی آواز سن کر میرے وجود میں طمانیت کی ایک لہر دوڑ گئی۔

ادھر سے اول خان کہہ رہا تھا "میں رات گئے گھر لوٹ آیا تھا۔ اب تک ہمارا نیا پڑاؤ جم چکا ہوگا۔ سوچا کہ ادھر جانے سے پہلے تم سے بات کر لوں۔ ابھی ہمارے پاس فون نہیں ہے۔"

"چلتے ہوئے ایک ایرپش سی وے رہنے تو رابطہ کرنے میں بروقت آسانی رہتی۔"

"فی الحال ہمارے پاس وی ایک طاقتور سیٹ ہے۔ ایرپش تحویل سے نکل جانے کے بعد ہم نے وہ پورا سسٹم بند کر دیا تھا۔ نیا سسٹم آئے گا تو تمہاری شکایت دور ہو جائے گی۔"

اس کی باتوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ شہر میں ہونے والے دھماکوں سے لاعلم تھا۔ میں نے اسے سلطان شاہ کی سنی ہوئی خبر سے آگاہ کیا تو وہ چونک پڑا۔

تفصیل سننے کے بعد اس نے جو تبصرہ کیا وہ سلطان شاہ کی رائے سے ہم آہنگ تھا۔

میرے پاس اعتراض تیار تھا۔ اس نے کہا "اس وقت کوئی امریکن ایسی جرأت نہیں کر سکتا۔ تمہاری یہ بات سو فیصد درست ہے کہ انہیں لاشیں اٹھانے کے بعد ان پر سوگ کے ساتھ دہشت بھی طاری ہو گی لیکن تم راولان کو کیوں بھول رہے ہو۔ ان کے دو آدمی راس المبیڈا کے بلاوے پر ہی آئے تھے۔ اخبارات دیکھنے کے بعد انہوں نے شہر میں اپنی موجودگی کا احساس دلانے کا کوئی بندوبست کر لیا ہوگا۔"

"شہر میں موجود بھارتی سفارت کاروں میں را کے کتنے لوگ ہیں؟" میں نے سوچتے ہوئے پوچھا۔

"کہا جاتا ہے کہ پاکستان آنے والے ہر سفارت کار کو را والے تربیت دے کر بھیجتے ہیں تاکہ معلومات کے حصول کا کوئی موقع ضائع نہ ہونے پائے۔ کل ستر نفوس میں تین آدمی را کے جانے پہچانے ایجنٹ ہیں۔"

"ان کے ذریعے ہم نئے آنے والوں تک رسائی حاصل کر سکتے ہیں۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ ویسے عام حالات میں بھی را کے تینوں ایجنٹوں پر کڑی نظر رکھی جاتی ہے۔"

"تمہارے چھوڑے ہوئے ویرانے کی کیا خبریں ہیں؟ کیسی کہانیاں بن رہی ہیں؟"

"رات کو ہم اندھیرے میں وہاں سے روانہ ہوئے تو لگتا ہوا ملبہ کسی بھیانک قبرستان کا سماں باندھ رہا تھا۔ اب وہاں کے معاملات دوسرے متعلقہ لوگوں کے ہاتھوں میں ہیں۔ کوئی خبر مل گئی تو ٹھیک ہے ورنہ میں دوسروں کے معاملات میں عام طور پر دلچسپی نہیں لیتا۔"

"ادھر کی خیر خبر رکھو۔ ایسا نہ ہو کہ تمہیں ایک مرتبہ پھر معطل کروا دیا جائے۔"

"میری روزی اور عزت اللہ کے ہاتھ میں ہے۔ مجھے ان چیزوں کی بھی پروا نہیں رہی۔ میں اپنے کام سے پورا پورا انصاف کرتا ہوں اور نتیجہ اس پر چھوڑ دیتا ہوں۔ حالات نارمل رہے اور میں رات کو گھر آیا تو تمہیں فون کروں گا۔ اس وقت اس بارے میں مزید باتیں ہوں گی۔"

یہ اس کی طرف سے بات ختم کرنے کا اشارہ تھا۔ میں نے بھی گفتگو کو طول نہیں دیا۔ فون بند کر کے میں مڑا تو خلافِ توقع سلطان شاہ غائب تھا۔

میں پوری طرح تیار ہو کر کمرے سے کچن کے دروازے پر پہنچا تو غزالہ نے بڑی حیرت سے میرا جائزہ لیا۔

"فکر مند ہونے کی ضرورت نہیں' میں ہوا خوری کے لیے جا رہا ہوں۔ شام تک لوٹ آؤں گا۔" میں نے محبت سے اس کا رخسار تھپتھپاتے ہوئے کہا۔ اسی لمحے پیچھے سے سلطان شاہ کے زبردستی کھانسنے کی آواز آئی۔

غزالہ شرما کر چولہے کی طرف متوجہ ہو گئی۔ سلطان شاہ اس قلیل سی مدت میں اپنے بدن پر کپڑوں سے جوتے تک منڈھ کر تیار ہو چکا تھا اور پیچھے کھڑا مسکرا رہا تھا۔

"کیا بات ہے؟ تم کہاں جا رہے ہو؟" میں نے انجان بن کر خشک لہجے میں پوچھا۔

"تمہارے ساتھ جا رہا ہوں" اس نے ڈھٹائی سے کہا۔ "عورتوں کے ساتھ یہاں رہ کر کیا کروں گا۔"

"میں تمہیں نہیں لے جاؤں گا" میں نے بے رخی کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا۔

"غصہ مت کرو" وہ میرے قریب آ کر سرگوشیانہ لہجے میں بولا۔ "آواز یہیں سن کر دروا باہر نکل آئی تو میرے علاوہ اسے بھی ساتھ لے جانا پڑے گا۔ وہ راستے بھر تمہارا دماغ چاٹتی رہے گی۔"

میں بے بسی سے اسے گھور کر رہ گیا اور ایک جھٹکے سے دروازے کی طرف بڑھ گیا۔ سلطان شاہ اپنی کامیاب بلیک میلنگ پر فاتحانہ انداز میں زیر لب مسکرا رہا تھا۔

سلطان شاہ نے گاڑی روانہ ہوتے ہی بموں کے دھماکوں والا جنگجوں دیکھنے کی فرمائش کی تو میں نے جھڑک کر وہ ارادہ منسوخ کروا دیا حالانکہ پہلے میں خود ہی ادھر سے گزرنے کا ارادہ کر چکا تھا۔

"تم جتنے بولتے ہوئے اچھے لگتے ہو" تھوڑی دیر کی خاموشی کے بعد سلطان شاہ کی زبان چل پڑی "بلاوجہ لہجے اور غصہ طاری کر کے تم ساری مردانہ وجاہت تباہ کر لیتے ہو۔"

"ذرا پیچھے کا خیال رکھو" میں نے بلاوجہ عقب نما آئینے پر نگاہ ڈال کر سنجیدگی سے کہا۔

"کیوں؟ کیا کوئی گاڑی پیچھا کر رہی ہے؟" اس نے تیزی سے پوچھا۔ وہ پہلو بدل کر اپنی سیٹ میں تھوڑا ہی یوں ترچھا ہو کر بیٹھ گیا تھا کہ کن انکھیوں سے پیچھے کا جائزہ بھی لے سکے۔

"ہاں۔ مجھے کالی ٹویوٹا پر شبہ ہو رہا ہے" میں نے اسے پوری طرح وہم میں ڈال دیا۔

ڈرائیونگ سیٹ میرے قبضے میں تھی۔ میں ٹریفک کی آڑ لے کر اپنی گاڑی کی رفتار اس طرح گھٹاتا بڑھاتا رہا کہ وہ کالی کار کی کوششوں کے باوجود گنجان ٹریفک میں مجھ سے آگے نکلنے میں کامیاب نہیں ہو سکی۔ سلطان شاہ وقفے وقفے سے پیچھے کا جائزہ لے رہا تھا اس لیے اسے میرے اس مشغلے کا اندازہ نہیں ہو سکا۔ وہ پوری سنجیدگی سے اسی غلط فہمی میں مبتلا رہا کہ کالی ٹویوٹا ہمارا پیچھا کر رہی تھی۔

وہ وقتے وقفے سے پرجوش لہجے میں تبصرے بھی کرتا جا رہا تھا۔ کلفٹن برج سے اترتے ہوئے وہ بے بسی سے بولا۔ "خدا کی قدرت ہے کہ شہر کے ہر کونے میں کوئی نہ کوئی واقعہ تمہاری آمد کے انتظار میں رکا رہتا ہے۔۔۔ اب گھومنے نکلے ہو تو اس منحوس گاڑی نے پیچھا کرنا شروع کر دیا۔"

بے اختیار میری ہنسی چھوٹ گئی "تم نرے گھامڑ ہو۔ اتنی شاندار گاڑی کو منحوس کہہ رہے ہو۔"

پل اترنے کے بعد میں نے داہنی طرف جگہ خالی کی اور کالی کار ذرا سے آگے نکل گئی تو سلطان شاہ کسی احمق کی طرح حیرت سے تکتے ہوئے بولا "یہ تو آگے نکل گئی۔"

"تم یہی چاہتے تھے نا؟ اب کیا پریشانی ہے تمہیں؟" میں نے لطف اندوز ہوتے ہوئے پوچھا۔

"کچھ نہیں۔ میں بالکل مطمئن اور خوش ہوں" وہ منہ پھلا کر بولا۔

ہوٹل میٹروپول کے سگنل تک پہنچنے سے پہلے میں اپنے اس بے مقصد سفر کی کسی سمت کا تعین کرنے کی کوشش کر رہا تھا کہ مجھے حاجی ولی مراد اور غفور بھٹی کے نام یاد آ گئے اور میں نے اس ٹریفک سگنل سے بائیں طرف مڑنے کا فیصلہ کر لیا۔ شہر میں بے مقصد بھٹکنے سے بہتر تھا کہ وقت کو کام میں لایا جاتا۔

وہ چھٹی کا دن نہیں تھا۔ کاروباری ایام میں آئی آئی چندریگر روڈ پر صبح سے رات تک ٹریفک کی اس قدر کثرت رہتی ہے کہ وہاں گاڑی چلانی مشکل ہو جاتی ہے۔ اس کے برعکس پیپلز پلی ٹاور سی ہاؤس کے قریب واقع ریلوے پل سے آگے مولوی تمیز الدین روڈ پر ٹریفک صاف ستھری رہتی ہے۔ ویسے بھی ان دنوں ابھی کلاچی ہائی پاس کا منصوبہ نہیں تھا اس لیے وہاں بہت کم ٹریفک رہتا تھا۔ میں نہایت اطمینان سے اس راستے پر گاڑی ڈرائیو کرتا ہوا کیماڑی پل پر سے کیماڑی کی طرف مڑ گیا۔

"تم بہت دیر سے خاموش بیٹھے ہوئے ہو" میں نے گاڑی موڑ کر سلطان شاہ کو چھیڑا۔

"جب تم کرنٹ مارنے لگتے ہو تو خاموشی میں ہی عافیت نظر آتی ہے۔"

"تمہیں پتا ہے کہ ہم کہاں جا رہے ہیں؟" میں نے اسے مزید اکسایا۔

"یہ راستہ کیماڑی کی طرف جاتا ہے۔ اس سے آگے حاجی ولی مراد کا جزیرہ ہے۔"

"خوب!" میں نے اس کے حافظے کی داد دے کر کہا "تمہیں یہ بھی یاد ہو گا کہ کمانڈر سعید نے اسے اجنبیوں سے دور رہنے والا شخص قرار دیا تھا۔"

"تو کیا" سارے بڑے مجرموں کا یہی وتیرہ ہوتا ہے۔ وہ ہر وقت اپنے جان نثاروں میں گھرا رہنا پسند کرتے ہیں۔ بغیر بھاڑے انہیں خوف آتا ہے۔ پتا نہیں تم ادھر کیوں جا رہے ہو۔ مناسب تیاری اور منصوبہ بندی کے بغیر میں تمہیں ادھر کا رخ کرنے کا مشورہ نہیں دوں گا۔"

"مشورے کا شکریہ۔ ہم کھلے سمندر میں تھوڑی دیر تک موٹر بوٹ کی سیر کر کے لوٹ آئیں گے۔ مجھے خودکشی کرنے کا کوئی شوق نہیں ہے۔ حاجی ولی مراد کی بات تم ہی نے چھیڑی ہے۔"

"اگر تمہیں ولی مراد میں دلچسپی نہیں ہے تو ادھر کا راستہ کیوں لیا ہے؟"

"کہیں نہ کہیں تو جانا ہی تھا۔ میں نے سوچا کہ تمہیں سمندر کی سیر کرا دی جائے۔"

"اب یہ احسان بھی میرے سر پر ہی رکھو گے؟" وہ تنک کر بولا۔

"مجبوری ہے کیونکہ اس وقت یہاں تمہارے سوا اور کوئی دستیاب نہیں ہے۔"

"تمہارے ذہن میں کوئی خطرناک منصوبہ پرورش پا رہا ہے تو اسے جھٹک دو اور آگے سے گاڑی موڑ لو" اس نے میری طرف دیکھتے ہوئے کہا "ولی مراد جیسے لوگ بہت تھڑے اور خطرناک ہوتے ہیں۔ ساحل پر بھی اس کے کرگے پھیلے ہوئے ہوں گے۔ تم اس کا نام زبان پر لاؤ گے اور اسے خبر مل جائے گی۔"

میں راستے میں اپنی دل بستگی کے لیے اس سے الجھتا چلا آیا تھا ورنہ حقیقت میں میرا کوئی پلان نہیں تھا۔ اسی وجہ سے میں نے اس کے اصرار کو کوئی اہمیت نہیں دی اور گاڑی ایک طرف پارکنگ میں لگا دی۔

جھونپڑوں سے بنی ہوئی قدیم ایک منزلہ عمارت میں بنے ہوئے راستے سے گزر کر ہم اس سائبان کے نیچے پہنچ گئے جس سے آگے سمندر کا پانی جھلملا رہا تھا۔

ہمیں دیکھ کر کئی افراد ہماری طرف آئے۔ وہ ہمیں بادبانی کشتی یا موٹر بوٹ میں کھلے سمندر میں سیر کرانے کی پیشکش کر رہے تھے۔ نیچے پانی میں انجنوں اور انسانوں کا ملا جلا شور سنائی دے رہا تھا۔ سائبان کے نیچے بنے ہوئے چند گھاٹ سے سمندر میں اترنے والی سیڑھیوں کے ساتھ فی سواری کے حساب سے چلنے والی متعدد بوٹس لنگر انداز تھیں اور اگلی بوٹ کے بعد اپنی باری کی منتظر تھیں۔

کرائے والی ان کشتیوں میں سیاحوں کی تعداد آنے میں نمک سے زیادہ نہیں تھی۔ بیشتر مسافر وہ تھے جو منوڑہ اور اس کے قرب و جوار میں واقع جزائر سے اپنی روزی کمانے کے لیے منہ اندھیرے کراچی چلے آتے تھے اور پھر مناسب رقم کمانے کے بعد شام سے پہلے اپنے گھروں کو لوٹ جاتے تھے۔

مسافروں میں مردوں سے زیادہ تعداد عورتوں اور بچوں کی تھی۔ ان میں سے بعض اوپری سے بیمار نظر آ رہے تھے۔ شاید ان بیماروں کو سمندر میں گھری ہوئی اپنی آبادیوں میں علاج معالجے کی زیادہ سہولتیں میسر نہیں تھیں جس کی وجہ سے بیماروں کو کراچی لانا اور لے جانا ناگزیر تھا۔

سمندر کا سینہ چیر کر اپنی روزی کمانے والے مچھیروں اور ملاحوں کی وہ نسلیں صدیوں سے یوں ہی رہتی بستی چلی آ رہی تھیں۔ کراچی کی پرشکوہ عمارتوں اور پرہجوم بازاروں کو دیکھ کر بھی ان غریبوں کی زبان پر کوئی شکوہ نہیں آتا تھا۔ وہ اپنی اپنی قسمتوں پر شاکر رہنے کے عادی تھے۔ ایمان کی مضبوطی اور دنیا کی رنگینیوں سے بے نیازی کا احساس در حقیقت ایسے ہی صابر و شاکر چہروں کو دیکھ کر تقویت پکڑتا ہے۔

میرے لیے وہ تماشا نیا نہیں تھا۔ میں پہلے بھی اس طرف آتا رہا تھا اور میں نے اس چھوٹے سے گھاٹ پر نئی اور پرانی قدروں کا

ایسا امتزاج دیکھا تھا جو دلوں کو سکون اور روح کو بالیدگی عطا کرتا ہے۔ میں اپنے گرد و پیش سے لطف اندوز ہوتا ہوا اسی طرف چل دیا جہاں پانی کی لہروں پر پرائیویٹ کشتیاں ہلکورے لے رہی تھیں۔ ہمیں اس طرف آتا دیکھ کر کئی چہروں پر امید کے دیے روشن ہو گئے۔

ہم نے ایک آدمی سے بات کی۔ اس نے ہمیں اشارے سے سفید رنگ کی ایک صاف ستھری موٹر بوٹ دکھائی جس پر چھوٹا سا کیبن بھی بنا ہوا تھا۔

اس نے ایک طویل چکر کے چار سو روپے طلب کیے۔ اس کی مسکینی اور شرافت کو دیکھتے ہوئے میرا دل نہ چاہا کہ اس سے مول تول کروں مگر خود کو ہر قسم کے شکوک و شبہات سے بالا رکھنے کے لیے ایسی گفتگو ضروری تھی۔ وہ ساڑھے تین سو روپے میں ہمیں سمندر کی سیر کرانے پر رضا مند ہو گیا۔

سودا ہو جانے کے بعد پتا چلا کہ سفید موٹر بوٹ اس کی نہیں تھی۔ وہ گھاٹ پر مسافروں کو گھیر گھار کر بوٹ والوں سے اپنا معاوضہ لیتا تھا۔ بوٹ کا عملہ فقط دو افراد یعنی اس کے مالک اور اس کے نوخیز بیٹے پر مشتمل تھا۔ ان دونوں نے ہمیں سیڑھیوں سے اپنی بوٹ تک پہنچنے میں کافی مدد دی کیونکہ درمیان میں دوسری بہت سی کشتیاں حائل تھیں اور پانی کے مد و جزر کے ساتھ بری طرح ہل رہی تھیں۔ انھیں ہٹائے بغیر سفید بوٹ کو سیڑھیوں تک لانا ممکن نہیں تھا۔

گاہک مل جانے پر ہماری بوٹ کے ناخدا کا سینہ قدرے تن گیا تھا۔ دوسری کشتیوں پر کھڑے ہوئے ملاح اور ناخدا اسے رشک و رقابت کی ملی جلی نظروں سے دیکھ رہے تھے۔ باپ بیٹے نے صاف نشستوں کو مزید رگڑ رگڑ کر ادب اور احترام سے ہمیں بٹھایا پھر معمر ناخدا نے وہیل پر جا کر انجن اسٹارٹ کر دیا۔ نوخیز لڑکے نے برابر والی کشتی کے بانس سے بندھا ہوا رسا کھول کر سمیٹا اور پھر بوٹ آہستہ آہستہ گھوم کر گھاٹ سے دور ہونے لگی۔ کشتی کے پیچھے پانی میں ایک سفید سی لہر دار لکیر بنتی جا رہی تھی۔

ہم دو آدمیوں کے لیے وہ موٹر بوٹ کافی بڑی تھی۔ بوٹ چینل سے باہر نکلی تو داہنی طرف پتھروں پر لنگر انداز مال بردار جہازوں کی قطاریں نظر آئیں۔ بھانت بھانت کے پرچموں اور خوشنما رنگوں والے جہازوں کی وہ تصویر بہت دلکش تھی۔ موٹر بوٹ کی رفتار آہستہ آہستہ بڑھ رہی تھی مگر سامنے کھلا سمندر ہونے کی وجہ سے وہ مناظر ایک ہی جگہ ٹھہرے ہوئے محسوس ہو رہے تھے۔

کراچی کی بندرگاہ کی اہمیت سے باہر کے لوگ اور بڑے بڑے والوں سے لیس یہ آئل جیٹی ہمارے بائیں ہاتھ پر تھی۔ زرعی اور دیگر اقسام کا تیل لانے والے چھوٹے جہازوں سے بیرونی لنگر تک بندرگاہ میں داخل ہوئے بغیر سارا تیل طویل پائپوں کے ذریعے ساحلی ٹینکوں میں منتقل کر سکتے تھے۔

بظاہر میں ان نظاروں میں کھویا ہوا تھا مگر میری نظریں باپ بیٹے پر مرکوز تھیں۔ اس وقت تک وہ دونوں ہی مصروف تھے۔ جونہی موٹر بوٹ کھلے سمندر میں آئی، معمر ملاح نے وہیل اپنے بیٹے کے حوالے کیا اور خود ہمارے پاس آ کھڑا ہوا۔ اس کی عمر بہت زیادہ نہیں تھی لیکن پختہ رنگ کی جلد پر بے شمار لکیروں کی صورت میں تجربے کی تحریر نمایاں تھی۔

نگاہیں چار ہونے پر وہ دوستانہ انداز میں مسکرایا تو اس کے سفید دانت موتیوں کی قطاروں کی طرح چمکنے لگے۔ ”صاحب یہ جرمنی کا جہاز ہے۔ وہ فرانس لوگ کا کنٹینر شپ ہے جو پرسوں آیا ہے.....“ اس نے داہنی طرف اشارے کر کے ہمیں بتانا شروع کیا مگر میں نے اس کی بات کاٹ دی۔

”کھڑے کیوں ہو؟ یہاں ہمارے پاس بیٹھ جاؤ!“ میری دعوت پر وہ ہمارے سامنے والی سیٹ کے ایک کنارے پر معذرت خواہانہ انداز میں ٹک گیا۔

”ادھر سمندر میں لوگ ڈرتا ہے بولتا ہے بوٹ بچہ لوگ کو مت دو“ وہ کہنے لگا ”ہم لیبر لوگ ہے۔ ہمارا بیٹا فرسٹ کلاس بوٹ چلاتا ہے۔ اس کا اجنبی کارڈ بنے گا تو اسے بھی لیسنس مل جائے گا۔“

”تمہارا بچہ پڑھنے جاتا ہے؟“ گفتگو کو ہمدردانہ نجی رنگ دینے کی خاطر میں نے پوچھا۔

اس کے ہونٹوں سے مسکراہٹ معدوم ہو گئی۔ اس نے اداسی سے کہا ”کیسے پڑھیں گا؟ ہم نے یہ موٹر بوٹ قسطوں پر خریدا ہے۔ روزی ملے یا نہ ملے قسط دینا پڑتا ہے۔ فشر کا لوگ ابھی کلفٹن جاتا ہے۔ ادھر کوئی کوئی آتا ہے۔ دھندا بہت خراب ہو گیا ہے۔ کبھی کبھی دھکے پر اکثر ان خراب ہو جاتا ہے کوئی نہیں ملتا۔ موٹر بوٹ کا پیلر روز کا سو روپیہ لیتا ہے۔ ہم کدھر سے دے گا۔ اسی لیے بچہ لوگ ہمارا ہیلپر ہے۔“

”بڑی کٹھن زندگی ہے تمہاری..... رہتے کہاں ہو؟“ میں نے اگلا سوال کیا۔

”ادھر!“ اس نے شمال مغرب کی طرف سمندر میں نظر آنے والے ٹاور کی طرف اشارہ کرتے ہوئے بتایا ”بھٹ آئی لینڈ پر ہم لوگ کا گھر ہے۔ روز موٹر بوٹ رکھنے پر باندھ کر رات بارہ بجے والی لانچ سے ہم لوگ گھر جاتا ہے۔ صبح پھر واپس آتا ہے۔“

”اپنی بوٹ میں گھر نہیں جاتے؟“ سلطان شاد نے حیرت سے پوچھا۔

”ڈیزل بہت جلتا ہے“ اس نے معصومانہ بیچارگی سے کہا ”لانچ چار روپے کرایہ لیتا ہے۔ خدا کا شکر ہے ہمارا سب لوگ بھوکا اٹھتا ہے مگر بھوکا نہیں سوتا۔ گزارہ ہو جاتا ہے۔“

”بھٹ آئی لینڈ پر رہنے والوں کا یہی حال ہوگا“ میں نے کہا۔

”ارے نہیں صاحب!“ وہ پرایمان کر بولا ”ادھر بیچ والا لوگ

بھی رہتا ہے۔ اپنا حاجی ولی مراد آج تجوری کھولے تو سارا کراچی خرید لے گا۔ اپنا اپنا نصیب ہے۔ موٹر بوٹ کا قدردان رہے گا تو ہمارا بھی دن بدلے گا۔ سمندر سے موٹر بوٹ میں بہت سامان کراچی آتا ہے۔ جہاز باہر لنگر ڈال کے مال نیچے پھیرا کرتا ہے۔ اس میں بہت پیسہ ہے مگر فقیر والا ادھر نہیں جا سکتا۔"

کام کی بات نکل آئی تھی۔ مجھے یاد تھا کہ کمانڈر سعید نے حاجی ولی مراد کو کسی جزیرے کا مالک بتایا تھا مگر ہماری بوٹ کا ناخدا اسے بٹ آئی لینڈ کا باسی بتا رہا تھا۔ میں نے سوچا کہ شاید وہ ولی مراد کی امارت کی وجہ سے اسے اپنا کر بٹ آئی لینڈ کی عزت میں اضافہ کرنا چاہ رہا ہے۔ میں نے انجان بن کر سوال کیا "حاجی ولی مراد تمہارے جزیرے پر ہی رہتا ہے؟"

"اور کدھر رہے گا۔ اس کا گھر میں شیشے کا زمین ہے اندر رنگا رنگ بتی جلتا ہے اور جب پانی چڑھتا ہے تو ادھر بھی بہتا ہے۔ شہر کا لوگ ادھر جا کر پاگل ہو جاتا ہے۔"

"وہ غریبوں کی مدد نہیں کرتا؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"کس کس کا مدد کرے گا؟ جو بنتا ہے وہ کرتا رہتا ہے۔ ہر لڑکی کا شادی پر پانچ ہزار روپیہ دیتا ہے۔ ہمارے ساتھ دس دوسرا لوگ کو بھی اس نے موٹر بوٹ دلایا ہے۔ ابھی وہ اور کیا کرے گا؟"

میں اس سے حاجی ولی مراد اور اس کی پر اسرار مصروفیات کے بارے میں بہت سی باتیں کرنی چاہ رہا تھا لیکن وہ اندر سے اتنا روکھا تھا کہ دوسروں کے بارے میں زیادہ سوچنے یا بولنے کا عادی نہیں تھا۔ وہ ولی مراد کے بارے میں ایک آدھ فقرہ بول کر پھرتی سے پٹری بدل لیتا تھا۔ میرے بار بار ٹوکنے سے اسے میری نیت پر شبہ ہو سکتا تھا۔ اس لیے میں نے چند ناکام کوششوں کے بعد اسے اس کے حال پر چھوڑ دیا۔

رفتہ رفتہ بات سلطان شاہ کی سمجھ میں آ گئی تھی کہ میں ادھر کیوں آیا تھا۔ باتوں ہی باتوں میں اس نے ناخدا سے ولی مراد کا تعمیر شدہ مکان دیکھنے کی خواہش کا اظہار کیا تو اس نے فوراً ہی اپنی چند شرائط پیش کر دیں جن میں سو روپے کا اضافی معاوضہ سرفہرست تھا۔

دوسری شرائط یہ تھیں کہ حاجی ولی مراد کے گھر میں ہر کس و ناکس کا داخلہ ممکن نہیں تھا اس لیے وہ جزیرے کا چکر کاٹ کر دور سے اس کا شاندار مکان دکھا سکتا تھا۔ ہمیں دوربین یا کیمرے سے اس کے گھر کا جائزہ لینے یا تصویر بنانے کی اجازت نہیں تھی۔

ہمارے پاس دوربین یا کیمرے کا وجود نہیں تھا۔ سلطان شاہ معاوضے پر اس سے الجھتا رہا۔ آخر پچاس روپے میں بات بن گئی اور وہ اپنے بیٹے کو بٹھا کر خود چپو پر جم گیا۔ اس کا بیٹا ہماری طرف آنے کے بجائے موٹر بوٹ کے پیندے میں جمع ہو جانے والا وہ پانی باہر پھینکنے میں مصروف ہو گیا جو اونچی لہروں کی بوچھاڑ سے اندر آ رہا تھا۔

موٹر بوٹ کے انجن کی غراہٹ تیز ہوتی چلی گئی۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے ہمارا ناخدا اپنی کشتی کو اسپیڈ بوٹ بنانے پر تل گیا ہو۔ جھاگ اڑاتی ہوئی وہ بپھری موجوں کا جگر چیر کر ہماری موٹر بوٹ تیز رفتاری سے سمت بدلتی رہی۔ وہ بندرگاہ سے دور ہو کر بٹ آئی لینڈ کے کنارے سے قریب تر ہوتی جا رہی تھی۔

وہ بہت طویل فاصلہ نہیں تھا۔ چند ہی منٹ میں ہماری موٹر بوٹ بٹ آئی لینڈ کے پسماندہ ساحل کے متوازی دوڑ رہی تھی اور پھر کسی کے کہے بغیر وہ مکان ہماری نظروں میں آ گیا جو اپنی وسعت کے اعتبار سے کسی حویلی سے کم نہیں تھا۔

ساحل پر اس کی ایک دیوار پانی میں آگے تک بڑھی ہوئی تھی۔ ساحلی محل وقوع کی وجہ سے وہ مکان جزیرے کی دوسری آبادی سے بالکل الگ ہو کر رہ گیا تھا۔ اپنے رقبے کے سوا اس میں باہر سے کوئی خصوصیت نظر نہیں آ رہی تھی کیونکہ وہ عام گھروں کی طرح سپاٹ چھت والا ایک منزلہ گھر ہی تھا جس کی بلندی قدرے زیادہ تھی۔

اس مکان کے سامنے سے گزرتے ہوئے معمر ناخدا نے گردن گھما کر ہمیں وہی بات بتائی جو ہم پہلے سے جان چکے تھے۔ انجن اور لہروں کے ہم آہنگ شور میں ناخدا کی آواز دب کر رہ گئی۔ ہم نے اس سے کچھ پوچھا نہ اس نے اپنی بات دہرانے کی ضرورت محسوس کی۔ سفر اسی رفتار سے جاری رہا۔

جلد ہی ہماری موٹر بوٹ بٹ آئی لینڈ سے دور نکل گئی۔ ایک مرتبہ پھر ہم کھلے سمندر میں تھے جہاں سمندر کی سطح کے ساتھ ساتھ جا بجا آبی پرندوں کے غول منڈلا رہے تھے۔ وہ ایک دلچسپ تماشا تھا۔ جوں ہی پانی کی سطح پر مچھلی یا کوئی اور آبی مخلوق نمودار ہوتی تھی کوئی بھوکا پرندہ تیزی سے اس پر حملہ آور ہوتا اور پانی میں چونچ ڈال کر شکار کو دبوچتے ہی بلندیوں کی طرف پرواز کر جاتا۔

ناخدا کو ہم سے جو کچھ ملنے کی امید تھی وہ پوری ہو چکی تھی۔ میں محسوس کر رہا تھا کہ وہ ہمارے اس تفریحی سفر کو مختصر کر کے زیادہ سے زیادہ ڈیزل یا رقم بچانے کی کوشش کر رہا تھا۔ ہم دونوں کو بھی سمندر اور سمندری حیاتیات سے کوئی خاص رغبت نہیں تھی۔

اس نے منوڑہ کے ایک مختصر سے حصے کے قریب سے ہو کر موٹر بوٹ کو واپسی کی راہ پر ڈالا تو ہم نے ایک لفظ بھی نہیں کہا۔ اس دوران میں ناخدا مسلسل موٹر بوٹ چلاتا رہا۔ اس نے دوبارہ ہمارے پاس آنے کی زحمت نہیں کی تھی۔

تھوڑی دیر بعد ہماری موٹر بوٹ جھٹکے کھاتے انداز میں سست روی سے مسافر لانچوں والے چینل میں داخل ہو رہی تھی اور بالآخر وہ گھاٹ کی سیڑھیوں کے ساتھ جا لگی۔

رقم ادا کر کے ہم دونوں موٹر بوٹ چھوڑ کر اوپر آ گئے۔ سب کو معلوم تھا کہ ہم سمندر کی سیر سے واپس لوٹے ہیں لہٰذا اس بار کسی نے مشتبہ نظروں سے ہمارا پیچھا نہیں کیا اور چند منٹ بعد ہم اپنی گاڑی

میں سفر کر رہے تھے۔
"یہاں آ کر تمہیں کیا حاصل ہوا؟" آخر کار سلطان شاہ وہ متوقع سوال پوچھ ہی بیٹھا۔
"گھر بیٹھے رہتے تو جو جا رہا تھیں معلوم ہوئی ہیں، وہ بھی نہ معلوم ہوتیں۔ سب سے اہم بات یہ ہے کہ ہم نے ولی مراد کا گھر دیکھ لیا۔ اس تک پہنچنا زیادہ مشکل نہیں ہونا چاہیے کیونکہ وہ ذاتی جزیرے کے بجائے گنجان آباد بھٹ آئی لینڈ پر ہی رہتا ہے۔ مجھے حیرت ہے کہ کمانڈر سعید کو اس بارے میں مغالطہ ہے۔"
"ہم نے ولی مراد کا مکان بہت دور سے دیکھا ہے۔ اس بارے میں ہم کوئی رائے قائم نہیں کر سکتے۔"
"کمال ہے کہ تم آنکھوں دیکھی ایک حقیقت سے چشم پوشی کر رہے ہو۔"
"چشم پوشی کے ساتھ نظر بندی کے بارے میں بھی سوچ لو۔ بظاہر وہ بھٹ آئی لینڈ کے ایک ساحلی حصے پر قابض ہے لیکن جو شخص سمندری پانی کو اپنی خواب گاہ میں سے گزار سکتا ہو اس کے لیے یہ کیا مشکل ہے کہ وہ اپنی حویلی کے گرد ایک وسیع سمندری نالا تیار کر کے اسے بھٹ آئی لینڈ سے الگ ایک ذیلی جزیرے کی صورت دے دے؟ یہ ایسی بات ہے جو ساحل پر اترے بغیر نہیں دیکھی جا سکتی۔"
"شاید تمہارا اندازہ درست ہے۔" میں نے خندہ پیشانی سے اپنی شکست تسلیم کر لی۔ "کمانڈر سعید جیسا جہاندیدہ آدمی کوئی غیر مستند بات زبان سے نہیں نکال سکتا۔"
ہم نیبر ہوٹ کے سامنے سے گزرے تو میرے ذہن میں مجھے پہلے ہونے والی وہ خوفناک معرکہ آرائی تازہ ہو گئی جو خالی کنٹینروں کے جنگل میں لڑی گئی تھی۔ اس مقابلے میں ڈیلر پر قابض ہونے کے بعد ہی ہم اس قابل ہو سکے تھے کہ فریڈم لاج کے شٹر کھلوا کر وہاں کوئی کارروائی کر سکیں۔
واپسی میں میرا موڈ معمول پر آ چکا تھا۔ سلطان شاہ کی خواہش سے بڑھ کر میں خود بھی ان مقامات کا جائزہ لینا چاہتا تھا جہاں صبح بموں کے دھماکے ہوئے تھے۔
صدر کے اس حصے کی طرف جانے والے راستے پر ٹریفک جام تھا۔ شاید ہر شخص ادھر ہی سے گزر کر گھر جانے کے چکر میں تھا۔ میں خود بھی کافی دیر تک اسی بھیڑ میں پھنسا رہا پھر چند جارحانہ کرتب دکھا کر اپنی گاڑی کو ایک گلی کے راستے جام سے نکال لے جانے میں کامیاب ہو گیا۔
شہر کے مرکزی حصے کا ایک طویل چکر کاٹ کر ہم شاہراہ فیصل کے چوراہے پر پہنچے تو وہاں پولیس کی گاڑیوں نے جناح اسپتال کی طرف جانے کا راستہ مسدود کیا ہوا تھا۔ ٹریفک کی روانی کی وجہ سے وہاں رک کر کسی سے پوچھ گچھ کرنے کا موقع نہیں تھا۔ بس آثار کچھ ایسے تھے جیسے وہ پورا علاقہ تفتیش کرنے والوں کی زد میں آیا ہوا ہو۔ ان کی آزادانہ کارروائیوں کے لیے اہل کاروں نے وہ سڑک ہی بند کر دی تھی۔
"جناح اسپتال کے ساتھ امراض قلب کے قومی ادارے کا راستہ بھی بند کر دیا گیا ہے۔" آگے نکل جانے کے بعد سلطان شاہ غصیلے لہجے میں بولا۔ "اس وقت کسی کو دل کا دورہ پڑ جائے تو پولیس والوں کی حرکتوں کی وجہ سے اسے طبی امداد بھی نہیں مل سکے گی۔"
"ایسا شاید نہ ہو۔" میں نے خوش فہمی کا سہارا لے کر کہا۔ "وہ راستہ عام لوگوں کے لیے بند کیا گیا ہے۔ مریضوں کو ادھر جانے سے نہیں روکا جا رہا ہو گا۔"
سلطان شاہ مجھے کوئی جواب دینے کے بجائے کھڑکی کی طرف منہ پھیر کر زیر لب بڑبڑاتا رہا۔
یہ اس کی فطرت تھی کہ وہ کسی بات پر الجھتا تھا تو پھر الجھتا ہی چلا جاتا تھا۔ میں ایسے مواقع پر اسے اس کے حال پر چھوڑ دینے کی پالیسی پر عمل کیا کرتا تھا۔
آپس میں مزید کوئی بات کیے بغیر ہم گھر پہنچے تو سورج غروب ہو رہا تھا۔
وہاں دیبا افسردہ نظروں کے ساتھ میرے استقبال کے لیے تیار تھی۔ میرے اندر گھستے ہی اس نے کاٹ کھانے والے لہجے میں سوال کیا۔ "گھوم آئے بموں کے دھماکوں والی جگہ؟"
"میں ڈرائیونگ کے لیے نکلا تھا۔ میرا خیال تھا کہ تم سو رہی ہو گی ورنہ تمہیں بھی ساتھ لے لیتا۔ اتنی سی بات پر تم اپنا موڈ کیوں خراب کر رہی ہو؟" میں نے نرم اور مصالحانہ لہجے میں کہا۔
"تم دونوں کہاں گئے تھے؟" اس بار دیبا نے سلطان شاہ سے سوال کیا تھا۔
"کہیں بھی نہیں بس بے مقصد آوارہ گردی کر رہے تھے۔ واپسی پر متاثرہ علاقوں سے گزرنا چاہا تو وہاں راستے مسدود ہیں۔ میں زبردستی اپنی کے ساتھ لگ گیا تھا۔"
"میں مان ہی نہیں سکتی کہ تم دونوں نے اتنا وقت بے مقصد گزارا ہو گا۔"
اس وقت سمندر کی سیر یا حاجی ولی مراد کا گھر دیکھنے کا ذکر کرنا اپنی شامت کو دعوت دینے کے مترادف ہوتا۔ حقیقت کچھ نہ ہونے کے باوجود ولی مراد کے نام میں ایک تجسس تھا۔ دیبا اس کا نام سنتے ہی اور زیادہ بھڑک اٹھتی۔ میں نے بڑھ کر اس کے سر پر ہاتھ رکھ دیا۔ "تم یقین کرو کہ ہم وقت برباد کر کے آئے ہیں۔"
دیبا جھانسے میں آ گئی۔ اس وقت میں نے جھوٹ بولا تھا نہ حقیقت بیان کی تھی۔ میرے الفاظ کا تعلق نتائج سے تھا مگر وہ بات دیبا کی سمجھ میں نہیں آئی اور اس کے چہرے کے عضلات نرم پڑ گئے۔
"دیبا غصے کے عالم میں ٹیکسی کے ذریعے تمہاری تلاش میں نکلنا چاہ رہی تھی۔ میں نے بہت مشکل سے اسے روکا ہے۔" جھگڑا

لی جانے پر فرزالہ نے مجھے بتایا۔

"فی الحال بھول کر بھی ایسا قدم نہ اٹھانا" میں نے بوکھلا کر کہا "زخم خوردہ دشمن کم ظرف ہو تو بہت خطرناک ہو جاتا ہے۔ اس وقت وہ صرف تم کو پہچانتے ہیں۔ حلیے میں نمایاں تبدیلیاں کیے بغیر تم باہر نکلیں تو کہیں نہ کہیں پہچان لی جاؤ گی۔ تازہ معاملات سرد ہونے تک تمہیں احتیاط برتنی ہو گی۔"

"میں جب تک یہاں رہوں گی' جلد کی رنگت کا معاملہ دردِ سر بن کر مجھے ستاتا رہے گا۔"

"جلد کی رنگت ہی نہیں' تمہارے تیکھے خدوخال بھی مغرب کی چغلی کھاتے ہیں۔"

"کسی وقت میری کھوپڑی سنک گئی تو میں ہر احتیاط کو بالائے طاق رکھ کر چہل قدمی کے لیے نکل پڑوں گی۔"

"ہم لوگ کوشش کریں گے کہ ایسی نوبت نہ آنے پائے" میں نے کہا۔

"تمہاری ہر بات پر ہاں میں ہاں ملاتے رہیں گے تاکہ تم خوش رہو" سلطان شاہ دانت نکال کر بولا۔

فرزالہ ایک مرتبہ پھر غیر جانبدار ہو گئی تھی۔ اسے معلوم تھا کہ ہم دونوں کھانا کھائے بغیر گھر سے چلے گئے تھے۔ وہ خاموشی سے اٹھی اور چائے کے ساتھ متعدد لوازم لا کر میز پر جمع کر دیے۔

ہم لوگ چائے نوشی میں مصروف تھے کہ اول خان نے اچانک آ کر سب کا دل خوش کر دیا۔

"اس وقت یہاں چائے تیار ملی ہے۔ اس کا مطلب ہے کہ وقت کا پہیہ اب میرے حق میں گھوم رہا ہے۔ اس وقت مجھے گرم اور تیز چائے کی شدید خواہش محسوس ہو رہی تھی" یہ کہتے ہوئے اس نے بے تکلفی سے سلطان شاہ کی پیالی اٹھا کر اپنے ہونٹوں سے لگا لی۔

"امریکن سفارتی افسران اس وقت شدید پریشانیوں میں گھر گئے ہیں" چائے کے دو گھونٹ لینے کے بعد اول خان نے کہا "ہر بات ان کے خلاف جا رہی ہے۔ میرا خیال ہے کہ اب وہ دفاعی رویہ اختیار کرنے پر مجبور ہو جائیں گے۔"

"تم کس حوالے سے یہ بات کر رہے ہو؟" میں نے اس سے وضاحت طلب کرنی چاہی۔

"ہر حوالے سے سمجھ لو۔ تمہارے ذہن میں کیا بات آ رہی ہے؟" اول خان خوش مزاجی کے مظاہرے پر تلا ہوا تھا۔

میں نے پلک جھپکنے میں ایک دو راز کا نکتہ سوچ کر کہا "کیا یہ بات جارج اسٹارک کے بارے میں ہے؟"

"انہوں نے اسے بیمار قرار دے کر کڑی نگرانی میں محصور کیا ہوا ہے۔ انہیں ہدایت کی گئی ہے کہ جارج کے صحت یاب ہوتے ہی وہ اس سے ملاقات کا بندوبست کرائیں۔ اب وہ خاموشی سے اسے یہاں سے نہیں نکال سکیں گے۔ ان کے پاس ایک ہی راستہ ہے کہ وہ اسے واقعی بیمار کر دیں اور اسی حالت میں بغرضِ علاج کے بہانے اسے یہاں سے نکال لے جائیں۔ ایسی صورت میں بھی انہیں ہمارے دفترِ خارجہ کو پیشگی اطلاع دینی پڑے گی۔"

"یہ تم کیا لے بیٹھے" زیبا چڑ کر بولی "پہلے راس البیڈا کی بات ہونی چاہیے۔"

"رازی آرک کی گمشدگی کے بعد وہ اس کی تصاویر فراہم کر چکے ہیں جو راس البیڈا کی ہی ہیں۔ تصاویر کی لاش سے اتنی گہری مماثلت کی وجہ سے لاش کی شناخت کو متنازع بنا دیا گیا ہے۔ فنگر پرنٹس کے بغیر یہ مسئلہ حل نہیں ہو سکتا۔ وہ ٹال مٹول سے کام لے رہے ہیں۔"

"اسے ٹال مٹول نہ سمجھو۔ یہ وقت حاصل کرنے کے بہانے ہیں" میں نے کہا "وہ کسی بھی شخص کے جعلی فنگر پرنٹس دے دیں گے۔ کون ثابت کرے گا کہ وہ رازی آرک کے فنگر پرنٹس نہیں ہیں۔"

"رازی آرک اور راس البیڈا ایک ہی شخصیت کے دو نام تھے یہ بات کہیں نہ کہیں ثابت ہو کر رہے گی" اول خان نے اصرار کیا "تفتیش سے میرا کوئی تعلق نہیں ہے لیکن مجھے بتایا گیا ہے اس بات پر پورا زور دیا جائے گا۔"

"وہ رازی آرک کی بازیابی کے مطالبے سے دستبردار ہو جائیں گے تو یہ معاملہ خود بخود سرد خانے کی نذر ہو جائے گا۔ ہمارے زور دینے سے کچھ بھی نہیں ہو گا۔" میں نے جواب دیا۔

"سفارتی محاذ پر ایسی ہی شطرنجی چالیں چلی جاتی ہیں۔ یہ بات وہ بھی جانتے ہیں کہ رازی آرک کی گمشدگی کو بھول جانے کا کیا مطلب ہو گا۔ وہ یہاں اپنی سرگرمیاں محدود کرنے پر مجبور ہو جائیں گے۔ اس وقت ان کے سامنے ایک بڑا سوال یہ بھی ہے کہ ان کا قاتل کا بیڑا اس مقام پر کیسے پہنچ گیا جہاں راس البیڈا مارا جا چکا تھا۔ یہ بہت الجھی ہوئی باتیں ہیں۔ وہ سمجھ رہے ہیں کہ ان کا پورا کھیل بے نقاب ہو چکا ہے" وہ بولا۔

"یہ سب دکھاوے کی کاغذی لڑائیاں ہیں" زیبا نے فیصلہ کن لہجے میں کہا "تمہیں ان کی رگ رگ سے واقفیت حاصل ہو چکی ہے۔ وہ تمہارے بارے میں بہت کچھ جانتے ہیں۔ انہیں معلوم ہے کہ ان پر ساری تباہی ڈیلی اور راویش نامی فوجی کے کھوجوں کی وجہ سے نازل ہوئی ہے۔ وہ اس الزام کو ثابت نہیں کر سکتے اس وجہ سے خاموش ہیں۔ کام کی بات صرف اتنی سی ہے کہ وہ یہاں اپنی سرگرمیاں محدود کرنے پر مجبور ہو جائیں گے مگر میری ایک بات لکھ لو کہ وہ ڈیلی کو معاف نہیں کریں گے۔"

"تمہارا یہ فتویٰ تشویشناک ہے" فرزالہ نے کرسی پر پہلو بدل کر کہا۔

"اس کا سبب ہے" زیبا زور دے کر بولی "اداروں کی لڑائیاں دیر پا ہوتی ہیں کیونکہ ان میں عہدوں کا تسلسل ہوتا ہے۔ اچھے اور

بڑے افسر آتے جاتے رہتے ہیں۔ ان کی وجہ سے محاذ آرائی مخفی بڑھتی رہتی ہے لیکن فرد صرف اپنی زندگی تک ہو سکتا ہے۔ اس کی زندگی کا چراغ گل کر دیا جائے تو اس سے وابستہ سارے خطرات رفتہ ختم ہو جاتے ہیں۔ وہ ذیلی کے بارے میں کوئی نرم گوشہ نہیں رکھتے۔"

"آج اس کا اظہار بھی ہو چکا ہے" سلطان شاہ نے ربا کی بات میں اضافہ کیا۔

"کیا اظہار؟" اول خان نے چونک کر پوچھا۔

سلطان شاہ نے نیویارک سے آنے والی دھمکی آمیز فون کال کی کہانی دہرا دی۔

"بھونکنے والے کتے کاٹا نہیں کرتے" اول خان نے پوری بات سن کر حقارت سے کہا "وہ سب مل کر بھی ذیلی کا بال بیکا نہیں کر سکتے۔ اب تک انہیں سمجھ لینا چاہیے کہ ذیلی ایک فرد نہیں ہے۔ وہ امدادی طور پر ایس پی ایف کا ناگزیر حصہ بن چکا ہے۔ ہماری منصوبہ بندیوں میں ذیلی کے کردار پر خصوصی تکنیکیں ہوتی ہیں۔ یہ راز کی بات ہے۔ میں آج پہلی بار تم لوگوں کو بتا رہا ہوں۔ میں نہ ہوا تب بھی ایس پی ایف ذیلی کی بھرپور پشت پناہی کرے گی۔"

"یہ تمہاری بڑائی ہے کہ تم اتنے کھلے دل سے میری عزت افزائی کر رہے ہو" میں نے اول خان کے شانے پر ہاتھ مار کر کہا "مگر مجھے ایس پی ایف سے الگ ہی رکھو۔ تمہارا اکراد ادسلن میرے بس سے باہر ہے۔ میں موت کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر زندہ رہنا جانتا ہوں۔ یہ بزدل مجھ سے نفرت کرنے کے باوجود میرا کچھ نہیں بگاڑ سکیں گے۔ میں جلد ہی ان کے گھر میں گھس کر انہیں سبق سکھاؤں گا۔"

حیرت سے اول خان کی آنکھیں پھیل گئیں "ذرا سی بات پر اتنا اشتعال!"

"یہ اس وقت کی بات نہیں ہے" میں نے کہا "میں پہلے ہی امریکا کا رخ کرنے کا فیصلہ کر چکا ہوں مگر اس میں کچھ وقت لگے گا۔ میں اپنے فیصلے بہت سوچ سمجھ کر کرتا ہوں۔"

"اس بات کو یہیں ختم کر دو" اول خان نے اضطراری انداز میں اپنی چائے کی پیالی خالی کرکے کہا "ابھی ہم کو نیلو ربا بھیجنے والے ایجنٹوں کے بارے میں بھی کچھ کرنا ہے۔"

"کیا ہم یہ فرض نہیں کر سکتے کہ وہ مایوس ہو کر واپس چلے گئے ہوں گے؟" عزالدین نے پوچھا۔

"کیسے فرض کر لیں۔ تم آج کراچی میں ہونے والے دھماکوں کو کیوں بھول رہے ہو۔"

"کیا اس بارے میں کچھ شواہد سامنے آئے ہیں؟" عزالدین نے اس سے جوابی سوال کر ڈالا۔

"شواہد بھی سامنے آ جائیں گے مگر میں ان کی تاریخ کی روشنی

میں سوچتا ہوں" اول خان نے تحمل سے کہا "پاکستان میں وہ چھوٹے بموں کے دھماکوں سے اپنی موجودگی کا اعلان کرتے ہیں۔ یہ ان کا مخصوص طریقۂ واردات ہے۔ پچھلے چند برسوں سے وہ سندھ کے اندرونی علاقوں سے بڑھ کر کراچی میں بھی امن و امان کے مسائل پیدا کرنے لگے ہیں۔ ان کو کسی بھی صورت میں نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔"

"ان کے بارے میں کمانڈر سعید کیا کہتا ہے؟" میں نے دریافت کیا۔

"ابھی بات کرتا ہوں" وہ وال کلاک پر نظر ڈال کر بولا "وہ آٹھ نو بجے تک اپنے دفتر میں رہتا ہے۔ اس وقت بھی وہیں ہوگا۔"

اول خان نے وہیں بیٹھے بیٹھے کمانڈر سعید کا نمبر ملانا شروع کر دیا۔

معمول کے مراحل کے بعد رابطہ ہوا تو آتے ہی شکوہ کرنے لگا کہ اس کے بار بار فون کرنے پر بھی اول خان کے گھر سے کوئی جواب نہیں مل رہا تھا۔

اول خان ہنس پڑا "مسٹبل فون چھوڑنے کے ساتھ میرے گھر کا نظام بھی گڑبڑ ہو گیا ہے۔ بیوی بچے چھٹیاں ہونے کی وجہ سے آج صبح ہی پشاور کے لیے روانہ ہوئے ہیں۔"

"مجھے تشویش ہونے لگی تھی کیونکہ اب میرے پاس تمہارا ہی رابطہ تھا۔ غفور بھٹی سے میری بات ہو گئی ہے۔ وہ ساکا کے حوالے سے دو مشتبہ آدمیوں کی آمد کی کہانی سنا رہا ہے۔"

"وہ کون ہیں اور آج کل کہاں ہو سکتے ہیں؟" اول خان وہ خبر سنتے ہی جوش میں آ گیا۔

"یہ سب ابھی نہیں معلوم" کمانڈر سعید کا جواب حوصلہ شکن تھا "ابتدا میں وہ ایک لفظ بھی نہیں بتا سکا تھا۔ ان راستوں سے اتنے لوگ آتے جاتے ہیں کہ ان کے بارے میں کچھ یاد رکھنا ناممکن ہے۔ جب اسے ساکا کا حوالہ دیا گیا تو اسے یاد آیا کہ سات آٹھ دن پہلے بمبئی سے آنے والی لانچ کے دو مجید دو ایسے آدمی نیلو گھاٹ پر اترے تھے جنہیں لینے کے لیے ساکا خود وہاں آیا تھا۔"

"اور ساکا مر چکا ہے" اول خان نے مایوسانہ لہجے میں کہا "ہم بند گلی میں کھڑے ہیں۔"

"میں اس پوزیشن کو سمجھ رہا تھا۔ غفور بھٹی نے اپنی یادداشت کے سہارے ان دونوں کا جو حلیہ بتایا ہے اس کی بنیاد پر میرے آرٹسٹ الگ الگ خاکے بنا رہے ہیں۔ وہ مکمل ہو گئے تو غفور بھٹی کی مدد سے انہیں اصل چہروں سے قریب تر لایا جائے گا" کمانڈر سعید اسپیکر فون پر کہہ رہا تھا۔

"یہ تو بہت طویل کام ہوگا۔ اس وقت تک وہ نجانے کہاں ہوں گے۔"

"یہ کام کل مکمل ہو جائے گا۔ یوں سمجھو کہ غفور کی یادداشت

نے اسے موقع نہ دیا تو یہ خاکے تصاویر کا بدل ثابت ہوں گے۔ ان کی مدد سے تم دونوں کو تلاش کر سکو گے۔"

"میں ان تصاویر کا انتظار کروں گا۔ یہ بہت بڑی بات ہے کہ تم نے نیلور گھاٹ کے وجود سے آگاہ کر کے مجھے ایک ذہنی عذاب سے نجات دلا دی ہے۔ موجودہ حالات میں مجھے ان خاکوں پر ہی انحصار کرنا ہوگا۔"

"ایک بات یاد رکھنا۔ اگر وہ اتنی رازداری کے ساتھ آئے ہیں کہ انھوں نے غیر قانونی راستہ اختیار کرنے کو ترجیح دی ہے اور پھر وہ ساکا کی مدد سے شہر پہنچے ہیں تو وہ ہر قیمت پر اپنے معروف ساتھیوں سے دور ہی رہیں گے۔ یہ نکتہ ان کی تلاش میں مددگار ثابت ہوگا۔"

"اپنے ساتھیوں سے دوری کا مطلب یہ ہے کہ وہ کسی ہوٹل وغیرہ میں ٹھہرے ہوں گے۔"

"تم ٹھیک سمجھ رہے ہو۔ چھوٹے اور درمیانہ درجے کے ہوٹلوں میں ان کا سراغ مل سکتا ہے۔"

"ہوٹل والے غیر ملکیوں کو سفری دستاویزات کے بغیر نہیں ٹھہراتے۔ وہ چوری چھپے آئے ہیں۔ کیا انھیں کہیں سر چھپانے کی جگہ مل گئی ہوگی؟"

"پاکستان اور بھارت کے باشندے ایک دوسرے سے بہت مختلف نہیں ہوتے۔ ہو سکتا ہے کہ ساکا نے انھیں اندرون ملک سے آئے ہوئے مہمانوں کے طور پر ہوٹل میں جگہ دلائی ہو۔"

"ہاں۔۔۔ وہ کہیں نہ کہیں تو ٹھہرے ہی ہوں گے۔ خاکے مل جائیں تو میں آدمی پھیلا دوں گا۔"

"ہیلی کاپٹر کا قصہ الٹا ان کے گلے پڑ گیا ہے۔ اب وہ کہہ رہے ہیں کہ سمت بتانے والے آلات کی خرابی کی وجہ سے ہیلی کاپٹر ادھر نکل گیا ہوگا۔ اس بات کا اب بھی کوئی جواب نہیں ہے کہ آلات ہی خراب تھے تو اس تیز رفتار ہیلی کاپٹر نے صرف چند کلومیٹر کا فاصلہ طے کرنے میں سارا دن کیوں لگا دیا۔"

"اگر وہ سارا دن بھٹک کر پرواز کرتا رہا تھا تو اس کی ٹنکی میں کتنا ایندھن تھا؟" اول خان نے اپنی طرف سے ایک نیا سوال پیدا کرتے ہوئے کہا۔ "ان کی کمزوری ہاتھ آگئی ہے تو اب انھیں بری طرح دبوچ لیا جانا چاہیے تاکہ وہ دوبارہ سر اٹھانے کے قابل نہ رہیں۔"

"ایسا ہی بندوبست ہو رہا ہے۔ راس المبڈا کی لاش وہاں ملنے سے اس معاملے میں بہت جان پڑ گئی ہے۔ آخری لمحات میں کیا جانے والا یہ فیصلہ بہت زبردست تھا۔"

وہ دونوں کچھ دیر تک اسی موضوع پر باتیں کرتے رہے۔ تفصیل وہی تھی جو اول خان بتا چکا تھا۔ اس بارے میں دونوں ہی کی الگ الگ آرا تھیں۔ شاید کمانڈر سعید میرا خیال کر کے ان واقعات کے نئے خدوخال ابھارنے کا ارادہ رکھتا تھا۔

کمانڈر سعید کی آواز میں را کے ایجنٹوں کی آمد کی کہانی سننے کے بعد سے میرا ذہن مسلسل کام کر رہا تھا۔ اچانک ہی میرے ذہن میں روشنی کا ایک جھماکا ہوا۔ مجھے یاد آیا کہ سنی نے بلدیہ کے مکان کے تہ خانے سے ساکا کی بازیابی کے سلسلے میں اپنے دو مددگاروں کا ذکر کیا تھا جن میں سے ایک کا نام رمیش چند تھا۔ ٹھپو نامی دوسرے ذریعے سے میں مل چکا تھا۔ مجھے شبہ ہوا کہ کہیں رمیش چند ہی را کا ایجنٹ نہ رہا ہو۔ ایسے لوگ اپنے مشن کی خاطر بازار حسن تو کیا اس سے بھی گئی گزری جگہوں پر گزارا کر سکتے تھے۔

رمیش چند اور ٹھپو کے بارے میں سنی کی کہی ہوئی باتوں کو اپنے ذہن میں تازہ کرتے ہوئے مجھے یاد آیا کہ رمیش چند اس بازار میں نووارد نہیں تھا۔ سنی کے بیان کے مطابق اس کے دونوں مددگار بازار حسن کے بہت پرانے اور بے خوف دلال تھے۔ یہ محض اتفاق تھا کہ ان میں سے ایک کا نام ہندوانہ تھا۔

اول خان اپنی گفتگو سے فارغ ہوا تو میں اپنی ذہنی مشقت سے مایوس ہو چکا تھا۔

"پھر کل کسی وقت ملیں گے" ویرا نے میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر پُرخیال لہجے میں کہا۔ "اس وقت تک ہم ہاتھ پر ہاتھ دھر کر نہیں بیٹھ سکتے۔ ڈور کا ایک سرا مل گیا ہے تو ہمیں اس کے سہارے آگے بڑھتے رہنا چاہیے۔"

"اس قدر پیچ دار فقرے کیوں استعمال کر رہی ہو؟" میں نے برا سا منہ بنا کر کہا "تمھارا مطلب ہے کہ الفاظ ساکا نے سنی سے کہے تھے۔ وہ ہر قیمت پر وہ خبر یا پیغام جان یا راس المبڈا تک پہنچانا چاہتا تھا۔ یہ بات اب کھل چکی ہے کہ راس المبڈا نے را کے تربیت یافتوں کی میزبانی ساکا کے حوالے کی تھی۔ یہ ایک سراغ ضرور ہے مگر اس کے سہارے کیا پیش رفت ہو سکتی ہے؟"

ویرا کھوئی کھوئی نظروں سے میری طرف دیکھتی رہی۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے اس وقت اس کا ذہن کہیں اور مصروف ہو۔ شاید وہ پریشان کن حالات میں کبھی کبھار ایسی کیفیت سے دوچار ہو جاتی تھی۔

"ساکا دل پھینک اور اوباش فرد تھا" ویرا نے رسمی انداز میں مجھ سے تائید چاہی۔

"سوال جواب کے بجائے کھل کر بات کرو۔ ساکا کے بارے میں ہم سب کی معلومات برابر ہیں۔"

"ایسے لوگ عورتوں پر اپنی اہمیت اور بڑائی کا رعب جھاڑنے کے لیے اکثر انھیں اپنا رازداں بنا لیتے ہیں" ویرا میرے اعتراض کا برا مانے بغیر کہتی گئی "ہو سکتا ہے کہ ساکا بھی طرب کو ہر بات بتاتا رہا ہو۔"

میں اس کی بات مکمل ہونے سے پہلے ہی اپنی جگہ سے اچھل پڑا "تم بہت دور کی کوڑی لائی ہو۔ یہ انسان کی فطرت ہے۔ دن رات گھر میں عیش کرنے والا مرد اپنی ہر معمولی سرگرمی کو بھی بڑھا

چڑھا کر اعلان کرتا ہے جیسے وہ بستر پہ لیٹے لیٹے بہت سے کارنامے سرانجام دے رہا ہو۔ نادیہ سے پوچھ گچھ سودمند ثابت ہو سکتی ہے۔"

"یہ کام اس علاقے کے پولیس والے بھی کر سکتے ہیں" سلطان شاہ بولا۔

"نہیں، یہ ذمے داری ادل خان کو لینی ہوگی" میں نے اپنا فیصلہ سنا دیا "پولیس سے مدد لی گئی تو بات کا بتنگڑ بن جائے گا۔ ہو سکتا ہے کہ یہ خبر اصل مجرموں تک پہنچ جائے۔"

"میں انہیں اپنے کیمپ میں نہیں بلوا سکتا" ادل خان نے آمادگی کا اظہار کرتے ہوئے کہا "میری پوچھ گچھ علاقے کے تھانے میں ہی ہوگی۔"

"یہ کام تم نادیہ کے کوٹھے پر بھی کر سکتے ہو مگر اسے اندازہ نہیں ہونا چاہیے کہ تمہارے اصل سوال کیا ہیں۔ میرا خیال ہے کہ میں اپنی بات واضح طور پر بیان کر رہا ہوں۔"

"تم چاہتی ہو کہ ہاتھ پہ ہاتھ دھر کر بیٹھا جائے" ادل خان نے دیبا سے مخاطب ہو کر کہا "ادھر میرا گھر خالی ہے۔ بہتر یہی ہے کہ میں یہ کام اسی وقت کروا لوں۔"

ادل خان کی وہ رضاکارانہ پیشکش بہت مناسب تھی۔ کسی نے بھی اسے روکنے کی کوشش نہیں کی اور وہ اپنی جگہ چھوڑ کر دروازے کی طرف بڑھتا چلا گیا۔

"وہ دفتر سے تھکا ہارا آیا تھا اور تم نے پھر اسے دوڑا دیا" غزالہ نے دیبا سے کہا۔

"ایسی ہی ہمدردی تھی تو تم نے اسے کیوں نہیں روک لیا؟" دیبا نے آنکھیں نکال کے جواب دیا۔

ان دونوں کو برسرپیکار چھوڑ کر میں اپنے کمرے کی طرف بڑھ گیا تاکہ کپڑے تبدیل کر سکوں۔

میں واپس آیا تو دیبا ڈرائنگ روم سے غائب تھی۔ غزالہ نے اس کی کمی ٹیلی ویژن سے پوری کر لی تھی۔ سلطان شاہ بڑے صوفے پر ٹانگیں پسارے بیٹھا تھا۔

"تم نے اسے ناراض تو نہیں کر دیا؟" میں نے غزالہ کے قریب بیٹھتے ہوئے پوچھا۔

"اسے اپنے کمرے میں جانے کا بہانہ چاہیے تھا۔ وہ ناک بھوں چڑھاتی ہوئی گئی ہے حالانکہ میں نے کوئی غلط بات نہیں کی تھی۔ آپ چاہیں تو سلطان شاہ سے تصدیق کر سکتے ہیں" غزالہ نے اپنی صفائی پیش کی۔

"سوری ذوہیب، کافی دیر ہو چکی ہے۔ وہ کمرے میں جا کر اپنا شغل شروع کر چکی ہوگی۔ پوچھو گے تو کہہ دے گی کہ سر درد ہونے کے بعد وہ سونے کے سوا اور کیا کر سکتی ہے۔"

"تم اسے اچھی طرح سمجھتے ہو اور پھر کہتے ہو کہ وہ تمہیں پسند نہیں ہے۔"

"پسند؟ میں تو کہتا ہوں کہ وہ جس کے گلے پڑے گی اس کی زندگی عذاب کر دے گی۔"

"یعنی تم اپنے مستقبل کے بارے میں زیادہ پُرامید نہیں ہو؟" میں نے پوچھا۔

"فکر مت کرو۔ میرا مستقبل محفوظ اور شاندار رہے گا۔ امید کے بارے میں دیبا سے پوچھ لینا۔"

"جاؤ۔ ذرا دیکھ کر آؤ کہ وہ اپنے کمرے میں گھس کر کیا کر رہی ہے۔"

"اس وقت معافی دے دو" وہ اپنے دونوں کانوں کو چھوتے ہوئے بولا "ایسی حالت میں میں اس کا سامنا کرنے سے گریز کرتا ہوں۔ وہ گلے پڑ گئی تو میرا باہر آنا مشکل ہو جائے گا۔"

غزالہ شوخ نظروں سے سلطان شاہ کی طرف دیکھ کر مسکرائے جا رہی تھی۔

"دروازے سے ہی جھانک کر لوٹ آنا" میں نے اس پر دباؤ ڈالنا چاہا۔

"اس وقت یہ نیک کام تم خود کر لو۔ میں بعد میں تمہاری خدمت کروں گا" وہ ازلی شوخی سے کہہ گیا۔

میں تیز قدموں سے درمیانی راستہ طے کرتے دیبا کے کمرے کے سامنے پہنچا اور بند دروازے پر ہلکی سی دستک دے کر فوراً ہینڈل پر ہاتھ رکھ دیا۔ اسی لمحے اندر سے دیبا کی کمزور سی آواز آئی اور میں دروازہ کھول کر اس کے سامنے موجود تھا۔

وہ نہایت سکون سے ایک کرسی پر بیٹھی سگریٹ کا دھواں اُڑا رہی تھی۔ اس کے سامنے تپائی پر اسکاچ کا گلاس رکھا ہوا تھا۔ سلطان شاہ نے اس کے بارے میں بالکل درست اندازہ لگایا تھا۔

میں نے اندر کا جائزہ لے کر دروازے سے ہی واپسی کا ارادہ کیا تھا کہ دیبا نے دھیمی مگر تحکمانہ آواز میں مجھے پکار لیا۔ "اندر آؤ... دروازے سے کیوں واپس لوٹ رہے ہو؟"

میں نے پلٹ کر غزالہ کی طرف ہاتھ لہرایا۔ وہ ڈرائنگ روم میں بیٹھی میری طرف ہی دیکھ رہی تھی۔ غزالہ یوں ہی بیٹھی رہی اور میں دیبا کے کمرے میں داخل ہو گیا۔

"کیا غزالہ نے تمہیں میری خیر خبر لینے کے لیے بھیجا تھا؟" اس نے میٹھی مسکراہٹ کے ساتھ پوچھا۔

"وہ فکرمند تھی اور سلطان شاہ دعویٰ کر رہا تھا کہ تم پی رہی ہوگی۔"

"وہ دن بدن تھڑدلا ہوتا جا رہا ہے اور دوست منہ پھٹ بھی ہو گیا ہے۔" اس نے ہلکا سا قہقہہ لگایا اور بات جاری رکھتے ہوئے بولی "کہتا ہے کہ میں پاگل ہی ہو جاؤں گی۔"

"تمہیں اپنا شوق ہی پورا کرنا تھا تو غزالہ سے ناراض ہونے کی اداکاری کرنے کی کیا ضرورت تھی؟"

"ضرور آتا ہے۔ وہ بہت اچھی اور سادہ دل لڑکی ہے۔ ذرا ذرا

...ی بات پر میرے لیے پریشان ہو جاتی ہے۔ جو ناز اٹھاتا ہے اسے نخرے دکھانے میں ایک عجیب سی لذت ملتی ہے۔"

"یہ اس کی اچھائی اور سادہ دلی کا انعام ہے کہ تم اسے بار بار پریشان کرتی ہو؟"

"میں پریشان نہیں کرتی، وہ خود پریشان ہو جاتی ہے۔ سلطان بھی یہ جتنا تھا مگر وہ ذرا بھی پریشان نہیں ہوا۔ میرے اٹھنے پر اس نے برا سا منہ بنا کر وال کلاک کی طرف دیکھا تھا۔"

"میں ان چھوٹی موٹی باتوں پر محض اس خیال سے چپ سادھے رہتا ہوں کہ کہیں تم میری مداخلت کو بیوی کی بے جا حمایت نہ سمجھ کر روٹھ نہ جاؤ ورنہ حقیقت یہ ہے کہ تم اکثر غزالہ کے ساتھ زیادتی کرتی ہو۔"

"بہت خوبصورتی سے اپنی بیوی کی حمایت کر رہے ہو" وہ مجھ سے پوچھے بغیر اسکاچ کا دوسرا گلاس تیار کرنے لگی۔

"اس وقت میں پینے کے موڈ میں نہیں ہوں" میں نے احتجاج کیا۔

"تمہارے سوا یہاں میرا ساتھ دینے والا کون ہے؟" اس نے عجیب نظروں سے میری طرف دیکھ کر کہا "اس وقت تو تمہیں پینی ہی پڑے گی۔ جس دن توبہ کر لو گے، میں مجبور کرنا بلکہ پوچھنا بھی چھوڑ دوں گی۔"

"توبہ کرتے ہوئے ڈرتا ہوں۔۔۔"

اس نے میری بات پوری ہونے سے پہلے ہی اچک لی اور بولی۔ "کہ پھر اسے توڑنا مشکل ہو جائے گا۔۔۔ بھول جاؤ ان باتوں کو۔ لو یہ تمہارے نئے احسانات کے نام!" یہ کہہ کر اس نے میرے لیے تیار کیا ہوا تازہ گلاس میرے ہاتھ میں تھما دیا۔

"یہ کن احسانات کا ذکر ہے؟" میں نے لب تر کرنے سے پہلے تعجب سے پوچھا۔

"تفصیل میرے سینے میں دفن رہنے دو۔ گزرتے ہوئے وقت کے ساتھ میں تمہارے احسانات کے بوجھ تلے دبتی جا رہی ہوں اور دکھ یہ ہے کہ اب تم اپنی مہربانیوں کا صلہ بھی وصول نہیں کرتے۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ آج تم اسکاچ کی بو سے ہی بہکنے لگی ہو؟" میں نے اس کا مضحکہ اڑاتے ہوئے کہا۔

"تمہاری بے نیازی اور سلطان شاہ کی بے اعتنائی کبھی کبھی مجھے بہت کھلنے لگتی ہے۔"

"ایسی باتیں مت سوچا کرو" میں نے ایک بڑا گھونٹ لے کر گلاس تپائی پر رکھ دیا "ہم سب تمہارے دوست اور خیر خواہ ہیں۔ دیکھا جائے تو اب ہم آپس میں ہی ایک دوسرے کے مونس و غم گسار رہ گئے ہیں۔"

"پتا نہیں اول خان کب واپس آئے گا" اس نے اپنے گلاس سے سپ در سپ دو گھونٹ لینے کے بعد اچانک ہی موضوع بدل دیا۔ "وہ بھی ایک عجیب ہی انسان ہے۔"

"کیا بات ہے؟ آج تم باری باری سب کا تجزیہ کرنے کیوں بیٹھ گئی ہو؟"

"تلخ تجربات کے بعد جب اچھے انسان دوبارہ سامنے آتے ہیں تو ذہن کا پہیہ خود بخود چل پڑتا ہے۔ اس کے لیے کسی کوشش یا ارادے کی ضرورت نہیں ہوتی۔"

"تم کن تلخ تجربات کا ذکر کر رہی ہو؟" میں نے چونک کر اس کی آنکھوں میں جھانکنا چاہا۔

"سوچتی ہوں کہ تمہارے سامنے اعتراف کر ہی لوں۔ کرسچین عقیدے کے لوگ پادریوں کے سامنے گناہوں کا اعتراف کر کے اپنے سینے کا بوجھ ہلکا کر لیتے ہیں۔ شاید مجھے بھی اپنی گھٹن سے نجات مل جائے۔"

"تمہاری کوئی بات میری سمجھ میں نہیں آ رہی" میں نے بے تکلفی سے کہا۔

اس نے اپنا گلاس ہونٹوں سے لگا کر غٹاغٹ خالی کر دیا۔ وہ ٹشو سے اپنے ہونٹ صاف کر رہی تھی تو اس کی آنکھوں میں خوفناک خمار کے ڈورے ابھر آئے تھے۔ اس نے قدرے رک کر کہا۔

"میں نے جان کی قید میں جانے کے بعد اچھا وقت نہیں گزارا۔ اس کے بارے میں سوچ سوچ کر میرا سر دکھنے لگتا ہے۔"

"مگر تم فون پر مجھے اپنی خیریت کی اطلاع دیتی رہی تھیں" میں نے اسے یاد دلایا۔

"دشمن کے چنگل میں پھنسے ہوئے قیدی سے تم اور کیا توقع کر سکتے ہو۔ میں شدت سے ٹوٹی ہوئی تھی اور اسی کو اپنی خیریت سمجھتی تھی ورنہ مجھے اپنی آزادی یا زندگی کی کوئی امید نہیں تھی۔ میں جانتی تھی کہ تم لوگ راس المپا جیسے درندے کو فرار نہیں کرو گے اور جان مجھے مار ڈالے گا۔"

"تمہارا ہر دشمن بہت برے انجام سے دوچار ہوا ہے۔ جان کی ٹانگیں چیر کر اسے سسکنے کے لیے زندہ چھوڑ دیا گیا تھا اور وہ اسی حالت میں تڑپ تڑپ کر مر گیا۔ کاش مجھے معلوم ہو گیا ہوتا کہ تمہارے ساتھ اس کا سلوک اچھا نہیں تھا۔"

"وہ درندہ بلکہ درندوں سے بھی بدتر تھا" وہ حقارت بھری آواز میں بولی "مجھے اس کے شیطانی چہرے سے کراہت آنے لگی تھی۔ مجھے زیادہ تفصیل میں جانے کی ضرورت نہیں ہے۔ وہ اسی قابل تھا کہ اس کی ٹانگیں حلق تک چیر دی جاتیں۔ وہ میرے باپ کو زبانی اور عملی گالیاں دیتا تھا۔"

میرا دماغ سن ہو کے رہ گیا۔ اس کی باتیں الجھی ہوئی اور غیر واضح تھیں مگر ایک بات یقینی تھی کہ اس نے نہایت خاموشی اور حوصلے سے جان کا مقابلہ کیا تھا۔

"تمہارا یہ اعتراف امانت بن کے میرے سینے میں دفن رہے گا" کچھ دیر کے بوجھل سکوت کے بعد میں نے کہا "یہ سفاک اور درندہ صفت مردوں کی دنیا ہے۔ اس میں عورت کبھی ان کی برابری

نہیں کر سکتی کیونکہ وہ کمزور ہے اور اس سے انتقام لینا بہت سہل ہے۔ بھی لائبہ کی زندگی میں تم کو اس کا بدلہ بدرجہ تحفظ میسر تھا اس وجہ سے پھر بھی تمہارے سائے سے بھی دور بھاگتا تھا لیکن اب تمہارے سر سے وہ چھتری ہٹ چکی ہے۔ حالات بدل چکے ہیں۔ میں بار بار تمہیں مستقبل کا خیال دلاتا ہوں۔ وہ نادان نہیں ہو تم۔ میں اپنے دل کی گہرائیوں سے چاہتا ہوں کہ تم اس بارے میں سوچو اور کسی اچھے فیصلے پر پہنچ جاؤ۔"

وہ اس وقت اپنے لیے دوسرا گلاس تیار کر رہی تھی۔ گلاس میں برف کے ٹکڑے ڈال کر اس نے سر اٹھایا اور اس کی جھکی ہوئی مخمور نظریں میرے چہرے پر جم کر رہ گئیں۔ وہ نگاہیں سراپا سوال تھیں اور میرے پاس اس سوال کا کوئی جواب نہیں تھا۔ میں نے اپنا سر جھکا لیا۔

سوال اور التجا کے دو مجسم لمحے گزرنے کے بعد ہمارے درمیان زیادہ باتیں نہیں ہو سکیں۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے ہمارے درمیان کوئی دیوار اور نامعلوم سا حجاب حائل ہو گیا ہو۔

میں اپنا گلاس خالی کر کے اٹھا تو ورا نے خالی خالی نظروں سے ایک بار پھر میری طرف دیکھا اور اس کے لبوں پر نرم سی مسکراہٹ پھیل گئی "جا رہے ہو" اس کے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی آواز برآمد ہوئی۔

"دیر ہو گئی ہے۔ اول خان بھی واپس آتا ہو گا۔ ہمارا یوں بند کمرے میں بیٹھے رہنا مناسب نہیں ہے۔ اپنا گلاس ختم کر کے تم بھی ڈرائنگ روم میں آ جاؤ۔ اول خان تمہارے ابا پر گیا ہے۔ دیکھتے ہیں کہ وہ گھر سے کیا خبر لے کر آتا ہے" میں نے رک رک کر کئی ٹکڑوں میں اپنی بات پوری کر ڈالی۔

"تم چلو۔ میں آتی ہوں" اس نے اپنا گلاس فضا میں لہرا کے کہا اور میں اس کے کمرے سے باہر نکل آیا۔

غزالہ ڈرائنگ روم میں وہیں بیٹھی ہوئی تھی جہاں میں نے اسے چھوڑا تھا۔ جب مجھے دیکھ کر بھی اس کے چہرے پر تبسم نمودار نہیں ہوا تو میں نے اندازہ لگا لیا کہ وہ کچھ خفا ہو گئی ہے۔

"ورا کے بارے میں تمہارا اندازہ بالکل درست تھا" میں نے ڈرائنگ روم میں پہنچ کر سلطان شاہ سے کہا "وہ اپنے مطلب سے اٹھ کر کمرے میں گئی تھی۔"

"تم نے اتنا سا اندازہ لگانے میں بہت دیر لگا دی" وہ مجھے گھورتے ہوئے بولا۔

"مجھے اس کا ساتھ دینا پڑا" میں نے کن انکھیوں سے غزالہ کا جائزہ لیتے ہوئے معذرت کی "میں اس نتیجے سے واقف تھا اس وجہ سے تمہیں بھیج رہا تھا مگر تم ضدی ہو۔ میری بات نہیں مانتے۔"

غزالہ اٹھ کر خاموشی سے چلی گئی۔ اس نے ایک لفظ بھی نہیں کہا تھا۔

"کیا غزالہ سے تمہاری کوئی جھڑپ ہوئی ہے؟ اس کے تیور خراب ہیں" میں نے انجان بن کر سلطان شاہ سے پوچھا وہ جھنجھلا کر صوفے سے اٹھ کھڑا ہوا۔

"ماشاء اللہ۔ کتنے معصوم ہو تم کہ بے خبری میں اتنا سرزد کام تمام کر رہے ہو" اس نے دھیمی مگر سخت آواز میں کہا "غزالہ اس وقت واقعی ناراض ہے۔ میں نے آج تک اسے ایسے [illegible] نہیں دیکھا۔"

"تم سے کیا کہہ رہی تھی؟" میں نے اپنے کمرے کی طرف نظر ڈال کر رازداری سے پوچھا۔

"کچھ بھی نہیں کہہ رہی تھی بس چپ سادھ لی تھی۔ جاؤ اسے مناؤ ورنہ کوئی بڑا فساد کھڑا ہو جائے گا۔"

مجھے اپنی غلطی کا احساس تھا۔ میں چون و چرا کیے بغیر اپنے کمرے میں چلا گیا۔ غزالہ مسہری سے ٹیک لگائے میری منتظر تھی۔ اس کی نگاہوں میں شکوہ پنہاں تھا۔

"میں شرمندہ ہوں اور تم سے معافی چاہتا ہوں" میں نے غزالہ کو نرمی سے اپنی بانہوں میں لے کر کہا۔

وہ کسمسا کر میری گرفت سے نکل گئی اور روٹھے ہوئے انداز میں بولی "آپ کو میرے سامنے شرمندہ ہونے کی کوئی ضرورت نہیں" آپ اپنی مرضی سے وہاں نہیں گئے تھے۔ سارا قصور ورا کا ہے میں محسوس کر رہی ہوں کہ اب وہ حیلے بہانوں سے آپ کو اپنی دلجوئی میں الجھا کر غیر محسوس انداز میں مجھے چڑانے کی کوشش کرتی ہے۔ میں یہ سلوک برداشت نہیں کر سکتی۔"

"ایسا نہیں ہے۔ دراصل ان وحشیوں کے ہاتھوں ہونے والی تذلیل کو وہ ابھی تک فراموش نہیں کر سکی ہے" میں نے [illegible] اعتراف کا ذکر گول کر کے پرانی بات دہرائی "تمہیں معلوم ہے کہ اس واقعے کے بعد وہ بہت زود رنج ہو گئی ہے اور میں عام طور پر اس کی کوئی فرمائش نہیں ٹالتا۔ میں یہ سب تمہیں نہیں جتا رہا ہوں مگر میں اس کی دلجوئی پر تمہاری خوشی قربان نہیں کر سکتا۔ آئندہ میں محتاط رہوں گا۔"

"آپ سارا الزام اپنے سر لے کر مجھے کیوں شرمندہ کرتے ہیں؟ ورا اپنا رویہ کیوں نہیں بدلتی؟ وہ یہ کیوں بھول جاتی ہے کہ میں آپ کی بیوی ہوں؟" اس نے ایک ہی سانس میں کئی سوال کر ڈالے۔

"یہ ایسی نازک باتیں ہیں جو اس سے نہیں پوچھی جا سکتیں۔ اسے کسی ذہنی صدمے میں مبتلا کر کے پریشانی اٹھانے سے بہتر ہے کہ میں ذرا سی احتیاط کر لوں۔ تمہیں اس سے بات کرنے کی ضرورت نہیں۔ یہ میرا وعدہ ہے کہ اب تمہیں کوئی شکایت نہیں ہو گی۔"

اس کا مغموم چہرہ کھل اٹھا۔ میں اس کی طرف بڑھا ہی تھا کہ فضا میں موٹر سائیکل کا شور گونج اٹھا۔ میں تیزی کے ساتھ باہر نکلا تو سلطان شاہ بولٹ کھول کر اندر

ان کو اندر بلا چکا تھا۔ اس کے چہرے پر پائی جانے والی بشاشت سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ کوئی نہ کوئی اچھی خبر لے کر آیا ہے۔ اس کی کہانی سننے کے لیے غزالہ بھی آگئی تھی لیکن نادیہ سے باز پرس کی خوبرو ڈھیلا کرنے والی دیرا اپنے کمرے سے باہر آنے کی زحمت نہیں کی تھی یا مجبوراً وہ بے ہوش ہو کر سو چکی تھی۔

اول خان نے بیٹھتے ہی دیرا کی کمی محسوس کرلی اور پوچھا "مجھے بھیجنے والی خود کہاں غائب ہوگئی؟"

"ادھر آجائے گی۔ اس کی طبیعت کچھ خراب ہے" میں نے کہا۔ "تم اپنی کہانی سناؤ۔"

"میری کہانی سننے کا پہلا حق دیرا کا ہے۔ میں نے اسی کی تجویز پر عمل کیا ہے۔"

"اس کے کمرے میں جھانک لو۔ وہ سننے میں زحمت پڑی ہوئی ہوگی" اسے مضطرب دیکھ کر میں نے دھیرے سے کہا "تم ہوش میں آگئے تو اسے بھی ہر بات بتا دی جائے گی۔ فی الحال وقت ضائع نہیں ہونا چاہیے۔"

"دیرا کا اندازہ بالکل درست تھا۔ نادیہ کو وہ تقریباً ہر بات بتایا کرتا تھا۔ اپنی موت سے دو تین روز پہلے وہ راجن اور کرم نامی دو مہمانوں کو کسی لمبے سفر سے واپسی پر ملیر سے لوانے کے لیے اپنے گھر لایا تھا۔ اس نے یہ نہیں بتایا کہ وہ کہاں سے اور کیسے آئے ہیں۔ مہمانوں نے اس کے گھر ہی میں نہا دھو کر کپڑے تبدیل کیے تھے۔ ساکا ان کے آگے بچھا جا رہا تھا۔ نادیہ نے بھی کھانے پر ان کی خوب تواضع کی۔ اس دن ساکا نے ذمہ داری کو کسی بہانے سے اس کے برابر والے محلے میں بھیج دیا تھا اور نادیہ کو منع کردیا تھا کہ وہ راجن اور کرم کے بارے میں اپنی ماں تک سے کوئی ذکر نہ کرے۔ رات کے کھانے کے بعد ساکا انہیں اپنے ساتھ لے کر کہیں چلا گیا۔ واپسی پر وہ اکیلا تھا۔ نادیہ کے پوچھنے پر اس نے بتایا کہ وہ صدر کے ایک بڑے ہوٹل میں ٹھہرے ہیں۔ اس کے بعد وہ مہمان دوبارہ نظر نہیں آئے۔"

"یہ کیسے پتا چلا کہ راجن اور کرم ہی ہمارے مطلوب آدمی ہیں؟" سلطان شاہ بے ساختہ ایک عجیب سا سوال کر بیٹھا۔

اول خان نے اسے غضبیلی نظروں سے گھورا پھر بے ساختہ ہنستے ہوئے بولا "راجن اور کرم انگریزوں کے نام نہیں ہوتے۔ ہر بات سے ظاہر ہو رہا ہے کہ وہی ہمارے مطلوبہ آدمی تھے۔ صبح کمانڈر سعید سے ان دونوں کے خاکے ملیں گے تو نادیہ سے ایک مرتبہ پھر تصدیق کرالی جائے گی کہ اس کے گھر وہی دونوں آئے تھے۔"

"یہ سب باتیں اپنی جگہ پر ہیں۔ تم نے ابھی تک یہ نہیں بتایا کہ وہ صدر کے کس ہوٹل میں مقیم ہیں؟" میں نے کسی تجسس کا مظاہرہ کیے بغیر گہری سنجیدگی سے اسے یاد دلایا۔

اول خان نے ہوٹل کا نام لے کر کہا "نادیہ میری صورت سے کچھ ایسی خوف زدہ ہوئی کہ میرا وقت برباد کیے بغیر میرے سارے سوالوں کے جوابات دیتی چلی گئی۔ اس سے نمٹ کر میں نے ہوٹل میں بھی جھک ماری لیکن نادیہ کی بتائی ہوئی مخصوص تاریخوں میں وہاں راجن یا کرم نام کے کسی مسافر کا اندراج نہیں ہے۔"

"وہ بہت بڑا ہوٹل ہے۔ را کے ایجنٹ وہاں اپنے اصل ناموں سے نہیں ٹھہرے ہوں گے" میں نے اول خان کی بات سننے کے بعد کہا "اس ہوٹل کے ایسے تمام مسافروں کو فوراً فوراً دیکھنا پڑے گا جو مخصوص تاریخوں پر وہاں آنے کے بعد ابھی تک رکے ہوئے ہوں۔۔۔"

"ہاں۔ اب یہی ایک صورت رہ جاتی ہے مگر یہ لمبا کام ہے۔ ہوٹل کے عملے کے کسی ذمے دار آدمی کو بھی اعتماد میں لینا ہوگا۔ اس کی ابتدا صبح ہی ہو سکے گی۔"

میرے پاس اول خان کی بات ماننے کے سوا کوئی چارہ نہیں تھا۔ اس التوا کا یہ فائدہ ضرور تھا کہ کام شروع کرنے تک ہمیں کمانڈر سعید سے خاکے مل جانے کی امید تھی۔ را کے ایجنٹوں کے خدوخال نگاہ میں آجانے کے بعد ہوٹل کے مسافروں میں انہیں دور سے بھی پہچانا جا سکتا تھا۔

اول خان کی اس رات کی بھاگ دوڑ خاصی مفید ثابت ہوئی تھی مگر کام کے لیے پہاڑ جیسی رات سے فائدہ اٹھانے کی کوئی راہ نہیں نکل سکی تھی۔ اس کا ہم سب کو افسوس تھا۔

ایک نتیجے پر پہنچنے کے بعد سب ہی اپنے اپنے خیالوں میں ڈوب گئے۔ اسی اثنا میں دیرا بھی اپنی خواب گاہ سے باہر آگئی۔ اس کی آنکھوں میں خمار کے گہرے ڈورے تیر رہے تھے لیکن یہ ظاہر نہیں ہو رہا تھا کہ باہر نکلنے سے پہلے وہ کچھ دیر کے لیے سوئی ہو۔

ڈرائنگ روم میں اس نے دوسروں کو نظر انداز کرکے اپنی نگاہیں اول خان کے چہرے پر مرکوز کردیں اور پھر اس کے ہونٹوں پر ایک گہری مسکراہٹ تیرنے لگی۔ اول خان سٹپٹا کر اس سے نظریں چرانے لگا۔ اس کے لیے یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ اس وقت دیرا سرور کے عالم میں تھی۔

"کیا خبریں لائے ہو؟" دیرا نے چند ثانیوں کی خاموشی کے بعد اول خان سے پوچھا۔

اول خان قدرے بوکھلائے ہوئے انداز میں وہی باتیں دہرانے لگا جو ہم اس کی زبانی سن چکے تھے۔

وہ دیرا سے مخاطب تھا اور میں سوچ رہا تھا کہ دشمنوں کی سرکوبی کرتے ہوئے اسپیشل ٹاسک فورس کو ایک مرتبہ پھر بہت سرعت سے اپنا ٹھکانا تبدیل کرنا پڑا تھا۔ اس بار ان بے خوف شہبازوں نے ملیر پہاڑی کے ایک خالی میدان کو اسٹیشن فور بنایا تھا۔ وہ جہاں خیمے ڈال دیتے تھے وہی جگہ چشم زدن میں اسٹیشن فور بن جاتی تھی۔ ایک طرف ایس پی اے کا وہ عارضی پڑاؤ تھا دوسری طرف اول خان کے بال بچے بیٹھ رکے ہوئے تھے۔ راس:

البتہ اگر جہنم واصل کرنے کے سلسلے میں ادل خان چند دنوں کے لیے گھر اور دفتر کے ہر قسم کے آرام سے محروم ہو چکا تھا۔

"گھر بند ہے اور دفتر کا آرام بھی گیا۔" ادل خان کی کہانی سننے کے بعد دیبا کی زبان سے وہ فقرہ بن کر شمس بری طرح چونک پڑا۔ وہ ری کچھ بول رہی تھی جو میں سوچ رہا تھا۔

دیبا کی بات مکمل ہونے سے پہلے ہی ادل خان کا منہ بن گیا اور اس نے دیبا سے نظریں چار کیے بغیر خشک لہجے میں کہا "اس کا یہ مطلب ہوا کہ تم میرے دفتر کو بھی آرام کی جگہ سمجھتی ہو؟"

"اس میں کیا شبہ ہے۔" دیبا کے جواب دینے سے پہلے ہی سلطان شاہ بول پڑا "ہمارے بیشتر سرکاری ملازمین اپنی نیندیں تک دفاتر میں پوری کرتے ہیں۔"

بات کا رخ بھانپتے ہوئے مجھے گفتگو میں دخل دینا پڑ گیا اور میں نے نرم لہجے میں کہا "تم کیا سمجھے۔۔۔ تم بھول رہے ہو کہ اسپیشل ٹاسک فورس کوئی سرکاری تنظیم نہیں ہے۔ اسپیشل فورس میں مصروفیت کا یہ عالم ہوتا ہے کہ وہاں رہنے والوں کو چوبیس گھنٹوں میں چھ گھنٹے کی نیند بھی مشکل سے میسر آتی ہے۔"

"میں نے کب کہا کہ اسپیشل فورس والے سوتے رہتے ہیں یا عیش کرتے ہیں؟" سلطان شاہ نے حیرت سے سوال کر کے فوراً ہی بات بدل دی۔

"ابھی تم دیبا کے ہم نوا بن کر کیا تقریر کر رہے تھے؟" میں نے بدمزگی سے پوچھا۔

وہ بے ساختہ ہنس پڑا اور بے پروائی سے بولا "وہ عام دفتروں کی بات تھی۔ میری بات کا یقین نہ ہو تو سرکاری کیا، بعض نجی ادارے ہوئے دوسرے دفتروں میں جا کر دیکھ لو۔ لوگ کرسیوں پر اینڈ کر اتنی دیدہ دلیری سے اپنے ذاتی کاموں میں مصروف رہتے ہیں کہ حیرت ہوتی ہے۔ گھریلو بجٹ کی تیاری سے لے کر سارے دوستوں اور رشتے داروں کی فون پر مزاج پرسی تک سارے اہم کام دفتروں میں ہی انجام دیے جاتے ہیں۔ تم بلاوجہ ان اشاروں کا رخ الیس ٹی الیف کی طرف کر رہے ہو۔"

"اس وقت ہم دنیا جہاں کی باتیں نہیں کر رہے تھے۔" غزالہ نے اسے گھورتے ہوئے کہا "سارے قصے کا تعلق صرف ادل خان کی ذات سے تھا۔ بعض اوقات تم واقعی بھٹکنے لگتے ہو۔"

شاید اس وقت سلطان شاہ کی کھوپڑی چل پڑی تھی۔ غزالہ کی بات پوری ہوتے ہی وہ پلکیں جھپکاتا ہوا دیبا کی طرف متوجہ ہو کر بولا "اب میں سمجھا۔۔۔ تو تم کوئی قصہ سنا رہی تھیں۔ سناؤ سناؤ۔ مجھے قصے سننے کا بہت شوق ہے۔ ہاں تو پھر آگے کیا ہوا تھا؟"

اس نے وہ فقرے اتنی بے ساختگی سے ادا کیے تھے کہ ادل خان کی ہنسی چھوٹ گئی۔

اس وقت تک دیبا خاموش تھی۔ اس کے ہونٹوں پر رقص کرتی ہوئی پرکشش مسکراہٹ بھی برقرار تھی۔ سلطان شاہ کے براہ راست متوجہ کرنے پر اس نے کہا "بعض اوقات تم سب لوگ بات کو بری طرح الجھا رہے ہو۔ میں صرف یہ کہنا چاہ رہی تھی کہ ادل خان کو اکیلے گھر میں جا کر کیا حاصل ہوگا۔ بہتر ہے کہ یہ رات یہیں بسر کر لے۔ اس وقت خاصی دیر ہو چکی ہے۔"

"ہم بھی کوئی کہیں نہیں جا رہا۔" سلطان شاہ تیزی سے بولا "تو شربت فولاد پی رہی ہوگی۔ میرا بھوک سے دم نکلا جا رہا ہے۔ ادل خان کو تم نے دفتر سے آتے ہی یہاں گھیر لیا۔ خانم کے پیچھے دراز خوان ہم لوگوں کے کھانے کی بھی کچھ فکر کرو۔ پیٹ خالی ہو تو خواب بھی برے آتے ہیں۔"

"تم سو رہو!" دیبا یہ کہہ کر اٹھلاتی ہوئی اپنی جگہ سے اٹھ گئی۔

سلطان شاہ کا اٹھایا ہوا وہ نکتہ بہت معقول تھا۔ ادل خان کی واپسی کے انتظار میں سب ہی بھوکے بیٹھے ہوئے تھے۔ کسی نے اس ہدایت پر کوئی اعتراض نہیں کیا۔ غزالہ بھی اٹھ کر خاموشی سے دیبا کے پیچھے کچن کی طرف چلی اور میرے دل کی دھڑکنیں یک لخت قدرے تیز ہو گئیں۔

تھوڑی دیر پہلے غزالہ نے دیبا کے خلاف جس رنجیدگی کا اظہار کیا تھا وہ کچن میں دوبارہ کوئی رنگ دکھا سکتا تھا۔ میری نگاہیں کچن کے دروازے تک ان دونوں کا تعاقب کرتی رہیں۔

مجھے اس بات کا اعتراف کرنے میں کوئی باک نہیں کہ دیبا کے معاملے میں غزالہ نے ہمیشہ فراخ دلی اور رواداری کا مظاہرہ کیا تھا۔ اس کی جگہ کوئی متعصب اور تنگ نظر لڑکی ہوتی تو دونوں بہنوں کے ہمارے اتحاد و ملاپ کا شیرازہ بکھیر چکی ہوتی۔ اس کے تحمل کا سامنا کرتے ہوئے میں ہمیشہ اس حقیقت کو پیش نظر رکھتا تھا کہ اپنی اصل میں وہ ایک مشرقی لڑکی اور میری وفا شعار بیوی ہے۔ اس نے صدموں اور محرومیوں کے بھیانک جہنم سے گزر کر مجھے اپنا شریک بنانے کا فیصلہ کیا تھا اور اس رشتے سے وہ اپنی ذات کو میری تمام توجہ کا مستحق سمجھتی تھی۔ اس کا یہ گمان ایسا غلط بھی نہیں تھا۔ مشکل یہ تھی کہ دیبا سے میرا تعلق بہت پرانا ہی نہیں قریبی بھی تھا۔ غزالہ کو شاید اچھی طرح معلوم تھا کہ ماضی میں دیبا ایک طرف میرے اور غزالہ کے لیے سنگین مسائل پیدا کرتی رہتی تھی تو دوسری طرف نہایت کمزور اور نازک جذباتی لمحات میں میرے سامنے سپر بھی ڈالتی رہی تھی۔

یہ غزالہ کے کردار کی بے مثال عظمت تھی کہ وہ سب کچھ جانتے بوجھتے ہوئے بھی دیبا کے ساتھ خندہ پیشانی کے ساتھ رہتی تھی۔ ہاں کبھی کبھی اس پر حسد و رقابت کی نسوانی جبلت غالب آ جاتی تھی تو وہ دیبا کو غاصب قرار دے کر اس کے خلاف کچھ نوائی پر اتر آتی تھی۔ کمال کی بات یہ تھی کہ ازدواجی محبت کے حاسدانہ جذبات سے مغلوب ہو کر بھی غزالہ نے کبھی دیبا سے براہ راست بدکلامی نہیں کی تھی۔ وہ جو کچھ بھی شکوہ شکایت کرتی تھی مجھ سے

رکھتی تھی کیونکہ وہ میری ذات پر اپنا پورا پورا حق تصور کرتی تھی۔ تھی کہ کچھ دیر پہلے میں نے اپنی غلطی کا اعتراف کرتے ہوئے آئندہ محتاط رہنے کا وعدہ کیا تو غزالہ نے میرے اس اعتراف کو بے جا سمجھ کر مطالبہ کر ڈالا کہ ویرا کو خود ہی میری ازدواجی زندگی کی نزاکتوں کا احساس ہونا چاہیے مگر یہ کیسے ممکن تھا کہ میرے یا کسی اور کے بتائے بغیر ویرا کو اپنی غلطی کا احساس ہوتا۔

مکار، سازشی اور بدطینت افراد کے سوا عام لوگ جان بوجھ کر کوئی غلطی نہیں کرتے۔ ہر شخص اپنی دانست میں سب کچھ ٹھیک کرتا ہے اور جوں ہی نتائج سامنے آنے پر اسے اپنی غلطی کا احساس ہوتا ہے وہ اس سے تائب ہو جاتا ہے۔ فرق بس نکتہ نظر کا ہوتا ہے۔ ویرا ماضی کے حوالے سے میری ذات سے اپنے لگاؤ کا اظہار کرتی رہتی تھی۔ اس بارے میں اسے زیادہ دوش نہیں دیا جا سکتا تھا۔ میں نے ایک مدت سے اس کی حوصلہ افزائی کا سلسلہ ترک ضرور کر دیا تھا مگر کھل کر کبھی بھی اسے سرزنش کرنے کی ہمت نہیں کر سکا۔ وہ عجیب سودائی اور حساس لڑکی تھی۔ میری طرف سے دل ٹوٹ جانے پر وہ کوئی بھی ایسا بڑا قدم اٹھا سکتی تھی جو میرے دل اور ضمیر کے لیے زندگی بھر کا بوجھ اور روگ بن کے رہ جاتا۔

میرے لیے وہ پائے رفتن نہ جائے ماندن والا معاملہ تھا۔ میری نیت میں پہلے جو بھی کھوٹ رہا ہو وہ قصۂ پارینہ بن چکا تھا۔ ان دنوں بات صرف اتنی رہ گئی تھی کہ گاہے گاہے ویرا کے ساتھ تلخ کلامی ہوتی رہتی تھی۔ تکلف اور ناز و انداز کے گھیروں سے آزاد ہو کر کی جانے والی ایسی باتیں اکثر میرے دل و دماغ کو تفکرات کے بوجھ سے آزاد کر کے موڈ خوشگوار بنا دیتی تھیں۔

مجھے فکر یہ لاحق ہو گئی تھی کہ ویرا اس وقت خاصے سرور میں تھی۔ یہ سرور ایسا ہوتا ہے کہ اس کے زیر اثر چھپا بھی ظاہر ہو جاتا ہے اور پھر وہ تو ہمیشہ کی منہ پھٹ اور حاضر جواب تھی۔ دوسری طرف غزالہ کا ذہن شاید اشتعال کی کیفیت سے پوری طرح باہر نہیں آ سکا تھا اور سلطان شاہ کی بدر شاہی فرمائش نے ان دونوں لڑکیوں کو کچن کی خلوت میں یک جا ہونے کا موقع فراہم کر دیا تھا۔

میری یہ فکر مندی زیادہ دیر تک برقرار نہیں رہ سکی۔ سلطان شاہ نے انتظار کے لمحات گزارنے کے لیے ٹی وی آن کر دیا اور ارسل خان اپنی جگہ چھوڑ کر میرے قریب آ بیٹھا۔

"پہلے تو ویرا ٹھیک ٹھاک تھی مگر اب خاصے موڈ میں نظر آ رہی ہے۔" ارسل خان نے دھیمی اور تجسس آمیز آواز میں یوں کہا جیسے مجھ سے اپنی رائے کی تائید طلب کر رہا ہو۔

"وہ تمہارے سامنے ہی ہے۔ تم خود تجربے کار آدمی ہو، اس کی کیفیت کو سمجھ سکتے ہو۔" میں نے بے پروائی سے جواب دیا۔ "اس وقت وہ تم پر زیادہ مہربان ہے۔"

"مجھے اس کی مہربانی کی کوئی ضرورت نہیں۔ مجھے تو یہ فکر ہے کہ وہ ضرورت سے زیادہ الکحل استعمال کر کے اپنی صحت برباد کر رہی ہے۔"

"اپنی ضرورت کا اندازہ وہ خود ہی لگاتی ہے اور دوسروں کے مشورے قبول نہیں کرتی۔"

"لیکن وہ تمہاری بات مانتی ہے۔" ارسل خان نے سرگوشیانہ لہجے میں کہا۔

"اس چھت کے نیچے ہر شخص اسی غلط فہمی میں مبتلا نظر آتا ہے۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کے کہا "تم اس کے بارے میں زیادہ تردد نہ کرو۔ تم نے دیکھا نہیں کہ زیادہ پی لینے کے بعد اس کے رخساروں سے آنکھوں تک میں کیسی حجابت اور سرخی دوڑنے لگی ہے۔"

"تو پلیز تم اسے سمجھاؤ۔" وہ میرا بازو دباتے ہوئے مضطربانہ انداز میں بولا "اس طرح وہ وقت سے پہلے خود کو ختم کر لے گی۔ میں اس کے کسی عبرت ناک انجام سے ڈرتا ہوں۔"

"تمہارا کیا خیال ہے؟ میں نے اسے سمجھانے کی کوشش نہیں کی ہو گی؟"

"پھر وہ کیوں نہیں سمجھتی؟ آخر اسے کیا روگ لگا ہوا ہے جو اسے اندر ہی اندر کھائے جا رہا ہے اور وہ منہ سے کچھ بولنے کے بجائے اپنے دکھوں کو خود ہی پیتی رہتی ہے۔"

"اب تم ٹھیک پہنچے ہو۔ میرا بھی یہی خیال ہے کہ اس کے اندر کوئی دکھ پروان چڑھ رہا ہے۔" میں نے ارسل خان کی اس دردمندی کا رخ تبدیل کرنے کے لیے پورے خلوص سے کہا "ابھی لائبہ نے اسے زندگی بھر اپنی بیٹی تسلیم نہیں کیا۔ وہ ہر جگہ اس کی بیٹی ہونے کا اعلان کرتی پھری۔ اس کی زندگی میں اس نے کھل کر اس سے اپنی نفرت کا اظہار کیا مگر میرا خیال ہے کہ دل ہی دل میں وہ بھی لائبہ کو ٹوٹ کر چاہتی تھی۔ اس کے بے رحمانہ قتل کے بعد وہ اندر سے ٹوٹ پھوٹ کر رہ گئی ہے اور اب خود کو بے یار و مددگار محسوس کرتی ہے۔"

"شاید تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" وہ پُرخیال انداز میں بڑبڑایا "ہم تینوں اس کے بہترین دوست اور بہی خواہ ہیں لیکن محض دوستوں کے سہارے ایک حساس اور جوان لڑکی پہاڑ جیسی عمر نہیں گزار سکتی۔ وہ تمہیں اور غزالہ کو خوش و خرم دیکھتی ہو گی تو اس کا احساسِ زیاں اور گہرا ہو جاتا ہو گا۔"

"احساسِ زیاں! کیسا احساسِ زیاں؟" میں نے چونک کر پوچھا مگر وہ میرے اپنے دل کا چور تھا۔ ارسل خان کی نظروں میں طنز یا تضحیک کا شائبہ تک نہیں تھا۔

اس نے کہا "باپ کو کھو دینے کا احساس اسے چرکے لگاتا ہو گا۔ ویرا نے ہمارے اور ہمارے ملک کے لیے کیا کچھ نہیں کیا ہے لیکن افسوس ہے کہ ہم اس کے لیے کچھ بھی نہیں کر سکتے۔ کسی کسی وقت میں خود کو اس کے لیے بہت دکھی محسوس کرتا ہوں۔"

"وہ اس قدر خود سر اور انا پرست ہے کہ ہم اس کی مرضی کے

خلاف اسے کسی سے شادی کرنے پر مجبور نہیں کر سکتے۔" میں نے معصومانہ بے بسی کا اظہار کرتے ہوئے کہا۔

"یہ ناممکن ہے۔" اول خان سر ہلاتے ہوئے بولا "وہ مغربی معاشرے میں پلی بڑھی ہے' تعلیم یافتہ ہے' اس نے دنیا دیکھ رکھی ہے۔ اسے یوں کسی کھونٹے سے نہیں باندھا جا سکتا۔"

"ہوں۔" گفتگو کو ختم کرنے کے ارادے سے میں نے مختصر ترین جواب پر اکتفا کیا۔

چند ثانیوں کے لیے ہم دونوں خاموش ہو گئے۔ سلطان شلو ٹی وی پر کشمیری حریت پسندوں کی سرگرمیوں کی ایک دستاویزی فلم دیکھنے میں منہمک تھا۔

"میں اکثر غور سے اس کے رویوں کا مشاہدہ کرتا رہا ہوں۔" سکوت کے دوران اپنے خیالات کو یکجا کرنے کے بعد اول خان نے دوبارہ بولنا شروع کر دیا "اسے بلاوجہ ہی پاکستان اور اس کے مفادات سے ہمدردی نہیں ہے۔ اس کی ذات میں کوئی اور ہی جذبہ کار فرما نظر آتا ہے۔"

"مجھے اندازہ نہیں تھا کہ تم چپکے چپکے اس پر ریسرچ کر رہے ہو۔" میں نے ہنس کر کہا۔

"تم اسے صرف دوست تصور کرتے ہو لیکن میرا خیال ہے کہ وہ تم کو اپنا آئیڈیل بنا چکی ہے۔ اگر اسے اپنے محبوب کے انتخاب کی آزادی دی جائے تو وہ یقیناً تم جیسے کسی مرد کا انتخاب کرے گی۔"

اول خان نے بہت دبے دبے اور محتاط لفظوں میں وہ بات کر دی جو ذاتی قصے میں ٹالنا چاہ رہا تھا۔

"اول خان! خدا کا خوف کرو۔ غزالہ نے تمہارا یہ ماہرانہ تجزیہ سن لیا تو میری زندگی دریا سے بھی زیادہ تلخ و تم ہو جائے گی۔"

"میری بات کا غلط مفہوم اخذ مت کرو۔" اول خان فوراً ہی مدافعت پر اتر آیا "میرے کہنے کا مطلب یہ ہے کہ دریا تم سے اس قدر مرعوب اور متاثر ہو چکی ہے کہ اب اسے مغربی معاشرے میں اپنی پسند کا کوئی مرد نہیں مل سکتا۔ اس نے اسی لیے اپنے وطن اور شہریت کو خیرباد کہہ دیا ہے۔ اب وہ صرف اس آس پر یہاں پڑی ہوئی ہے کہ تم جیسا کوئی دوسرا مشرقی مرد اسے بھرپور محبت اور تحفظ کا سایہ فراہم کر سکے۔"

"اچھی یہ نادر طلبی تم خود ہی سمجھ سکتے ہو۔" اس مرحلے پر میں نے تجاہل عارفانہ سے کام لیتے ہوئے بے بسی سے کہا "میری ذات میں سرخاب کے پر نہیں لگے ہوئے۔ ملک خدا بہت وسیع ہے۔ یہاں چپے چپے پر ایسے لوگ ملیں گے جو صاف ستھرے ماضی کے ساتھ قابل رشک کردار کے مالک ہوں گے۔"

"یہی اصل نکتہ ہے۔" اس نے زور دے کر کہا اور میں اس کی نکتہ آفرینی پر قدرے پریشان ہو گیا۔ وہ کہہ رہا تھا "دریا کا ماضی قابل رشک اور صاف ستھرا نہیں ہے۔ وہ اپنے جیسے ہی کسی مرد کے ساتھ خوش اور بے فکر رہ سکے گی۔ صاف ستھرے ماضی کا مالک اسے کیوں قبول کرے گا؟"

اس وقت اول خان مجھے محتاط انداز میں یہ جواب کرنے پر تلا ہوا تھا۔ میں اس کی بات کا جواب سوچ ہی رہا تھا کہ مجھے پلیٹ بجانے کی آواز آئی اور میں اچھل کر اپنی جگہ سے کھڑا ہو گیا "تو میز لگ گئی ہے۔ اب میں ایک منٹ بھی انتظار نہیں کر سکتا۔"

ڈائننگ ٹیبل پر یہ دیکھ کر میری جان میں جان آئی کہ غزالہ اور دریا کے جگمگاتے ہوئے چہروں پر مسکراہٹیں بکھری ہوئی تھیں۔ فضا میں منڈلاتا ہوا تصادم کا تکلیف دہ خطرہ ٹل چکا تھا۔

اس وقت تک ہم سب اول خان کی کہانی میں الجھے ہوئے تھے۔ وہ پہلی بار آیا تو اس سے بہت سی باتیں ہوئی تھیں۔ ناروے باز پرس کے بعد وہ لوٹا تب بھی دوسری باتیں ہوتی رہیں لیکن دارث سمندری سپر کا کوئی ذکر نہیں ہو سکا۔ کھانے کی میز پر سلطان شلو نے وہ کہانی چھیڑ دی۔

"یہ بہت غلط فیصلہ تھا۔" اول خان نے پوری بات سن کر قدرے خفگی سے کہا "تم نہیں تم بیٹھے بٹھائے اتنے خطرناک فیصلے کیوں کر لیتے ہو۔ حاجی ولی مراد اور غفور بجٹی پاکستان کے ساحلوں پر ہونے والی انسانوں کی اسمگلنگ کے بے تاج بادشاہ ہیں۔ ایسے لوگ مخبروں اور محافظوں کے مضبوط گھیرے میں رہتے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ تمہاری بوٹ کا ناخدا ابھی اس کا مخبر ہو اور اب تک اسے یہ خبر پہنچا چکا ہو کہ آج دو مقامیوں نے اس کے گھر میں دلچسپی کا مظاہرہ کیا تھا۔"

"اس سے کیا فرق پڑتا ہے۔ یہ سرغنے بھی ہم جیسے انسان ہوتے ہیں۔ انسانوں کے سمندر میں آسانی سے دو آدمیوں کا سراغ نہیں لگا سکتے۔" میں نے کوفتے کا لقمہ نگل کر کہا۔

"یہ مان لو کہ اُدھر کا رخ کر کے تم نے ایک غیر ضروری اور سنگین خطرہ مول لیا تھا۔" اول خان نے چڑچڑے لہجے میں کہا "ولی مراد اور غفور بجٹی زہریلے ناگ ہیں۔ اپنی زد میں آنے والے کسی حریف کو نہیں بخشتے۔ زندہ دشمن کے پیروں میں وزنی پتھر باندھ کر اسے جیتی جاگتی حالت میں گہرے سمندر میں غرق کرنا ان کا محبوب ترین مشغلہ ہے۔ یہ وحشیانہ کام وہ اپنی لانچوں میں بہت دور نکل کر خود ہی سرانجام دیتے ہیں۔"

"ایک بات اور بھی ہے۔" دریا نے پرخیال انداز میں کہا "جہاں تک مجھے یاد پڑتا ہے' کمانڈر سعید نے بتایا تھا کہ ان دونوں نے اپنے اپنے علاقے بانٹے ہوئے ہیں اور نیلو والا سمندری گھاٹ غفور بجٹی کی سلطنت میں شامل ہے۔ ایسی صورت میں ولی مراد پر وقت برباد کرنا بے سود تھا۔"

"یہ دونوں ایک تھیلی کے چٹے بٹے ہیں۔ مجھے خوشی ہے کہ تم نے بستر میں پڑے پڑے وقت برباد نہیں کیا۔ ہم حاجی ولی مراد سے

بارے میں کچھ نہ کچھ جاننے میں کامیاب ہو گئے ہیں۔" میں نے کہا۔

"میرا خیال ہے کہ اس مختصر سے عرصے میں تم کام کی کوئی بات معلوم نہیں کر سکے ہو گے۔" میری بے نیازی پر اول خان کو بھی یک لخت سا غصہ آ گیا۔

"سب سے بڑی کام کی بات یہی ہے کہ کمانڈر سعید کی معلومات ناقص ہیں۔" میں نے اسے چڑانے کے لیے کہا "حاجی ولی مراد کسی الگ جزیرے پر نہیں، بھٹ آئی لینڈ ہی کے ایک کنارے پر رہتا ہے۔"

"اس سے بہت زیادہ معلومات میرے پاس موجود ہیں۔" اول خان میری بات کاٹ کر تیزی سے بولا "جزیرے کے اس وسیع رقبے کے گرد ایک گہری سمندری نہر کھود کر اسے ایک ذیلی جزیرے کا روپ دے دیا گیا ہے۔ وہاں کے رہنے والے اس حصے کو بھٹ آئی لینڈ کا حصہ نہیں سمجھتے۔ اسے شاہ بلہ کہتے ہیں۔"

"شاہ بلہ؟" فرزانہ نے چونک کر دہرایا "بیلہ تو شاید دریائی جزیروں کو کہتے ہیں۔"

"کہتے ہوں گے۔ لوگوں کے دیے ہوئے ناموں پر کسی اصول کا اطلاق نہیں ہوتا۔"

"جیسے ڈشکا۔" سلطان شاہ بے اختیار بول پڑا "وہ بھی ایک عجیب ندی تھا اور لوگوں نے اسے عجیب ہی نام دیا ہوا تھا۔ اب تم ڈھونڈتے رہو، ڈشکا کہیں نہیں ملے گا۔ شاہ بلہ تو پھر بھی ذرا ڈھنگ کا نام ہے۔ سمندر اور دریا میں فرق ہی کتنا ہوتا ہے۔ ایک کھارا اور دوسرا میٹھا۔ بچھڑ جائیں تو دونوں ہی بھانت بھانت کا پانی لاتے ہیں اور اتفاق کی بات ہے کہ دونوں ہی خاصے گیلے ہوتے ہیں۔"

سلطان شاہ کی بے سروپا وضاحتوں نے ماحول کا تناؤ دور کر دیا اور اول خان نے سر جھکا کر اپنی پوری توجہ کھانے کی طرف مبذول کر دی۔

بظاہر وہ گفتگو وہیں ختم ہو گئی مگر میرا ذہن الجھا رہا۔ کراچی کے اطراف میں واقع دو آباد جزیرے ہی ہمیشہ سے مشہور چلے آ رہے ہیں۔ ان میں سے ایک اور شاید زیادہ بڑا منوڑا ہے جہاں سمندری جہازوں کی رہنمائی کے لیے خاصا اونچا لائٹ ہاؤس بنا ہوا ہے جو رات کی گھور تاریکی میں بھی میلوں دور سے اپنے وجود کا احساس دلاتا رہتا ہے۔ اس جزیرے پر نہ صرف بحریہ کی کئی اہم تنصیبات ہیں بلکہ اس جزیرے کے ایک رخ پر عام لوگوں کے لیے تفریحی ساحل بھی موجود ہے۔ دوسرا جزیرہ پہلے صرف اپنے نام کے بجائے دو جزیروں کے ناموں کو ملا کر بابا بھٹ کہلاتا تھا اور زبان زد عام کے تدریجی مراحل سے گزر کر بھٹ آئی لینڈ ہو گیا تھا۔ بعض کم علم لوگ اس جزیرے کی نسبت بھٹ شاہ سے غلط ملط کر بیٹھتے تھے جہاں سندھ کے عظیم صوفی شاعر شاہ عبداللطیف بھٹائی کا مزار موجود ہے لیکن ایک بات طے تھی کہ میں نے ان تذکروں میں کبھی بھی شاہ بلہ کا نام نہیں سنا تھا۔

اگر بھٹ آئی لینڈ کے ایک حصے کو کاٹ کر باقی زمین سے الگ کر لیا گیا تھا اور حاجی ولی مراد نے وہاں اپنا قلعہ بنا لیا تھا تو یہ کوئی پوشیدہ راز نہیں ہو سکتا تھا۔ سنسنی خیز اور تجسس آمیز خبروں کے متلاشی نامہ نگار اس افسانوی اور پراسرار قلعے کی کہانیاں اپنے اخبارات میں ضرور چھاپتے اور یوں شاہ بلہ کا نام ملک بھر میں مشہور ہو جاتا مگر ایسا نہیں تھا۔ اس کا ایک ہی سبب ہو سکتا تھا کہ حاجی ولی مراد اپنے مسکن کی تشہیر پسند نہیں کرتا تھا۔ وہ ایک خائف ور اور بارسوخ سرمایہ دار تھا۔ اس کی وحشت کی وجہ سے کوئی بھی اس کی پسند یا مرضی سے انحراف کی جرات کر کے سمندر میں غرق ہونا پسند نہیں کر سکتا تھا۔

ان جزائر کے اطراف میں سمندر کی سیاحت کرنے والوں کی توجہ ادھر مبذول ہی نہیں ہوتی ہو گی کیوں کہ اس جزیرے کے ایک سرے پر کی جانے والی زمینی تبدیلیاں سطح سمندر سے نظر نہیں آ سکتی تھیں۔ دوسری اہم بات یہ تھی کہ حاجی ولی مراد کا مسکن اندرونی شکوہ اور پراسراریت سے مالا مال ہونے کے باوجود باہر سے ذرا بھی غیر معمولی یا اہم نظر نہیں آتا تھا۔ باہر سے دیکھنے والے اسے کچے پکے مکانات اور جھونپڑوں پر مشتمل جزیرے کے کسی خوش حال شخص کا پختہ گھر سمجھ کر نظر انداز کر دیتے ہوں گے۔

اول خان نے شاید مختصر سے وقت میں حاجی ولی مراد کے اس ٹھکانے کے بارے میں خاصی معلومات جمع کر لی تھیں جن کا وہ حوالہ بھی دے چکا تھا مگر مشکل یہ تھی کہ اس کے ساتھ اس نے حاجی مراد کو غیر اہم قرار دے دیا تھا۔ ہماری اس وقت کی مصروفیات کے اعتبار سے دریا نے بھی اس کے نظریے کی تائید کی تھی اس وجہ سے میں نے دوبارہ وہ موضوع چھیڑنے کی کوشش نہیں کی اور کھانے کا دور خاموشی سے ختم ہو گیا۔

کھانے کے بعد ہم تینوں میز سے اٹھ کر ڈرائنگ روم میں آ گئے۔ برتن سمیٹنے کے بعد دریا سب کے لیے بھاپ اڑاتی ہوئی خوش بودار کافی کی پیالیاں وہیں لے آئی۔

"یہ کیا ہے؟ میں کافی نہیں پیوں گا۔" ٹرے سامنے آتے ہی سلطان شاہ نے بدک کر کہا "اس وقت میں صرف اور صرف چائے پینا چاہتا ہوں۔"

"بھلا کیوں؟" دریا نے بھرپائی اضطرار کے بغیر سنجیدگی سے پوچھا۔

سلطان شاہ نے لمحہ بھر کے لیے اس کی آنکھوں میں جھانک کر اس کی سنجیدگی کا اندازہ لگایا پھر مطمئن ہونے کے بعد کہا "کافی اس وقت میری نیند اڑا دے گی۔ میرے لیے چائے بنا دو۔"

دریا بے ساختہ ہنس پڑی اور بولی "اگر تم سونے کے لیے اسی قدر مصر ہو تو تمہیں چائے بھی نہیں پینی چاہیے۔ تمہارے لیے

بھنگ کا ایک گلاس ہونا چاہیے کیوں کہ تمہارے لیے رہی خراب اور مشروب کا کام کرسکے گی۔ یہ ہوٹل نہیں گھر ہے۔ یہاں ہر شخص کی فرمائش پوری نہیں کی جاسکتی۔ جو حاضر ہے وہ قبول کرو ورنہ بستر میں تکیہ دبا کر سو جاؤ۔" یہ کہہ کر وہ ہماری طرف آگئی۔

سلطان شاہ اسے غصے اور بے بسی سے گھورتا رہ گیا۔ ویرا نے اسے لاجواب کردیا تھا۔

نادرہ کا وہ سجا سجایا فلیٹ ہم چاروں کی بنیادی ضروریات سے کہیں زیادہ گنجائش اور سہولتوں کا حامل تھا۔ ایک کمرا میرے اور غزالہ کے تصرف میں تھا۔ دوسرے میں ویرا نے نوتی کے لوازم سجا کر ڈیرا ڈالا ہوا تھا۔ تیسری خواب گاہ میں اول خان بہت آسانی کے ساتھ سلطان شاہ کے ساتھ سو سکتا تھا۔ اصولی طور پر یہ باتیں طے کرلی گئیں مگر رات ڈھلے گزرتا رہا اور سب ڈرائنگ روم میں ہی جمے بیٹھے رہے۔

ایک بجے کے بعد غزالہ کسل مندانہ انداز میں مسکراتی ہوئی ہماری محفل سے اٹھی تو ویرا کو بھی بہانہ مل گیا۔ میں محسوس کررہا تھا کہ اس کی آنکھوں میں خمار کے ڈورے ہلکے پڑتے جارہے تھے۔ شاید وہ گہری نیند کے لیے مزید ایک دو گلاس اپنے معدے میں انڈیلنے کی ضرورت محسوس کررہی تھی۔

ان دونوں کے چلے جانے کے بعد میں نے اول خان کو کچھ دیر سو لینے کا مشورہ دیا لیکن وہ ہوں ہاں کرکے بھی وہیں جما رہا۔ اس کے چہرے پر نظر آنے والی لکیروں سے ظاہر ہورہا تھا کہ وہ تفکرات میں گھرا ہوا تھا۔

بھارتی سیکرٹ سروس را کے دو تجربے کار ایجنٹ راس الہندا کے ایما پر خفیہ طور پر پاکستان میں داخل ہوچکے تھے۔ یہ ہماری خوش قسمتی تھی کہ ان سب کے یک جا ہونے سے پہلے ہی ہم نے راس الہندا کو بے دست و پا کرکے کیفر کردار کو پہنچا دیا تھا لیکن قرائن بتا رہے تھے کہ راجن اور دو کرم کے ناموں سے بھارتی ایجنٹ شہر میں موجود تھے اور اول خان کی تھیوری کے مطابق راس الہندا کی موت کی خبر پھیلتے ہی انہوں نے شہر میں بموں کے دھماکے کرکے غیر سرکاری طور پر اپنا احتجاج ریکارڈ کرادیا تھا۔ ان خطرناک دہشت گردوں کا خاتمہ کیے بغیر ہم اطمینان کا سانس نہیں لے سکتے تھے۔

"آج شہر کے مصروف اور بارونق علاقوں میں بموں کے دو دھماکے ہوئے ہیں۔ کل کچھ اور بھی ہوسکتا ہے۔" کچھ دیر بعد اول خان نے ان فقروں کے ذریعے اپنی فکرمندی کا سبب خود ہی ظاہر کردیا۔

"تیزی دکھانے کے چکر میں وہ بری طرح ٹھوکر کھائیں گے اور ہمارے ہاتھ ان کی گردنوں پر پہنچ جائیں گے۔" میں نے اسے تسلی دیتے ہوئے کہا "وہ زیادہ دیر تک آزاد نہیں رہ سکیں گے۔"

"فی الحال یہ صرف خوش فہمی ہے۔" اول خان نے تلخی سے کہا "اس وقت وہ دونوں بے نام دہشت گرد ہیں۔ جب تک وہ ہماری نظروں میں نہیں آجاتے، ہم ان کا بال بھی بیکا نہیں کرسکیں گے۔"

"کیا نہیں تم کما نڈر سعید پر بھروسا کیوں نہیں کرتے؟"

سلطان شاہ نے گفتگو میں دخل انداز ہوتے ہوئے ایک معقول تجویز پیش کی۔ "غفور بھٹی کی یادداشت کے سہارے تیار ہونے والے خاکے انہیں بے نقاب کرنے میں کلیدی کردار ادا کرسکیں گے۔"

"ان خاکوں کو ٹی وی پر اور اخبارات میں چھپوا کر مشتہر کرایا جائے تو وہ بزدل چوہے اپنی کمین گاہوں سے باہر نکلنے کی ہمت بھی نہیں کرسکیں گے۔" میں نے سلطان شاہ کے خاموش ہونے سے پہلے بات آگے بڑھاتے ہوئے کہا "ان کے بارے میں تمہاری فکرمندی بجا ہے لیکن تم انہیں ضرورت سے زیادہ اہمیت دے رہے ہو۔"

"قانون نافذ کرنے والے ہر ادارے کے اہل کار بے گناہ شہریوں کی جان و مال کے امین ہیں۔ آج کے دھماکوں میں مجھے دو شہریوں کی شہادت کی خبر ملی تھی۔ ہوسکتا ہے کہ اس تعداد میں اضافہ ہوا ہو۔ ان کا کیا قصور تھا؟ یہ خون کس کے سر جائے گا؟ کیا ہم اپنی سرزمین پر بھی اپنے معصوم شہریوں کو عالمی دہشت گردوں کا نشانہ بننے سے نہیں بچاسکتے؟ یہ بہت تیکھے سوالات ہیں۔ یہ میرے دماغ کی نسیں پھاڑ دیں گے۔"

"یہ سوال واقعی بہت اہم ہیں۔" میں نے اعتراف کیا "شہری کے لہو کی بوند بڑی بات ہے۔ اس کی عزت نفس اور آبرو کے تحفظ کی ذمے داری بھی یکساں اہمیت کی حامل ہے مگر یہ دیکھ کر دکھ ہوتا ہے کہ اب یہ سب نظریاتی باتیں ہوکر رہ گئی ہیں۔ عملاً ہمارے تھانوں وغیرہ میں کیا ہوتا ہے؟ ہم خود اپنی ذمے داریوں سے تجاوز کرکے لوگوں کو عزت و ذلت بانٹنے پر قادر ہوتے جارہے ہیں۔"

"گھر کی خرابیوں کو باہر والوں کے مظالم کا جواز مت بناؤ۔" اول خان میری بات کاٹ کر تیزی سے بولا۔

"گھر کی خرابی سے ہی باہر والے فائدہ اٹھاتے ہیں۔" میں نے ٹھہر ٹھہر کر کہا "جس شہر میں لوگ معمولی اختلافات پر آپس میں دس پانچ لاشیں گرانے لگیں وہاں باہر والوں کو بھی بہتی گنگا میں ہاتھ دھونے کا موقع مل جاتا ہے۔ جو کچھ ہورہا ہے اور شہر میں آج جو کچھ ہوا، وہ واقعی افسوس ناک ہے۔ ان حالات پر میرا دل بھی خون کے آنسو روتا ہے لیکن یہ مسائل صرف آنسو بہانے سے حل نہیں ہوسکتے۔ ان کے خلاف بھی اسی جذبے سے کام کرنا ہوگا جس جذبے سے تم را والوں سے نفرت کرتے ہو۔ اپنی سوچ کو ذرا وسیع رکھو۔ وہ دونوں بچ کر نہیں نکل سکیں گے۔"

"اور پھر یہ بھی یاد رکھو کہ تم اس ملک میں قانون کے نفاذ کے ذمے داروں میں سے نہیں ہو۔" سلطان شاہ نے میرا ساتھ دیتے ہوئے کہا "تم انٹیلی جنس فورس کے ایک یونٹ کے سربراہ ہو"

نادرہ نہیں تھا۔ یہاں تو کچھ بھی نہیں ہے۔ را کے ایجنٹ روپوش ہیں۔ بموں کے دھماکے کس نے کیے؟ یہ معلوم ہی نہیں ہو سکا۔ ایسی صورت میں تم کسی کے خلاف کوئی کارروائی نہیں کر سکتے۔ تم سر دھڑ کی بازی لگا کر راجن اور روکرم کو پکڑلو اور ان سے سارے اعترافات کرالو تب بھی کچھ نہیں کر سکو گے۔ را کا چیف فوراً ان سے اپنی لاتعلقی کا اعلان کر دے گا۔ ایسی چھپی چھپی لڑائیاں ازل سے ہوتی چلی آ رہی ہیں۔ ان میں یہی ہوتا ہے کہ پکڑے جانے والوں کو مقامی قانون کے مطابق سب سے کڑی سزا سنا دی جاتی ہے اور تم قانون سے ماورا ہو اس لیے ان دونوں کی گردنوں میں قزاقی طوق پہنا کر انہیں بحیرۂ عرب کے گہرے پانیوں میں غرق کر سکتے ہو۔ کوئی تم سے نہیں پوچھے گا کہ وہ ملعون کہاں گئے۔"

"یہ تو انشاءاللہ ہو کر رہے گا" اول خان نے زہر خند سے کہا۔ "اب اس سے آگے بھی کچھ ہونا چاہیے۔"

"وہ ضرور ہو رہا ہوگا۔ یہ اور بات ہے کہ تم اس سے بے خبر ہو۔"

"کیا ہو رہا ہوگا؟" اس نے بے یقینی اور قدرے حیرت سے سوال کیا۔

"تمہارے بھی کچھ سرفروش اپنی جانیں ہتھیلی پر لیے ان کے علاقوں میں کام دکھا رہے ہوں گے۔ روز نامہ اخبارات میں تمہارے ایجنٹوں کے بارے میں خبریں چھپتے رہتے ہیں اور جب کوئی ہاتھ نہیں آتا تو جھلاہٹ میں وہ ہمارے کسی سفارتی کارکن کو اپنے عتاب کا نشانہ بنا کر ملک بدر کر دیتے ہیں۔ یہ کہانیاں تم بھی اخباروں میں پڑھتے رہتے ہوگے۔ تمہارا یہ عالم ہے کہ تم نے ان کے ایجنٹوں کا جینا دوبھر کیا ہوا ہے اور پھر بھی آزردہ ہو رہے ہو۔"

اول خان کے ہونٹوں پر پہلی بار بے ساختہ مسکراہٹ نمودار ہوئی اور اس نے کہا "میں اسی لیے کہتا ہوں کہ تم سوچنے کا کام بہت عمدگی سے سرانجام دیتے ہو۔ میری ذہنی رَو ایک طرف لگ جاتی ہے تو دوسرے سارے امکانات چھپ ہو کر رہ جاتے ہیں..... میرا بھی یہی مطلب تھا کہ اب ہمیں ان کے گھر میں گھس کر کام دکھانا چاہیے۔ جوش اور غصے میں میں بھول ہی گیا تھا کہ ہم اندر کی دیکھ بھال کرنے والے لوگ ہیں۔ سرحدوں سے باہر کام دکھانے والے دوسرے ہیں جو یقیناً اپنے کام سے غافل نہیں ہوں گے۔"

"اور یہی ایک ایسی....." میرا فقرہ ادھورا رہ گیا کیونکہ اچانک ہی فون کی گھنٹی بج اٹھی تھی۔

میری نگاہ بے اختیار اپنی ریسٹ واچ پر گئی۔ وہ سوا دو بجا رہی تھی۔

"اتنی رات گئے کون فون کر سکتا ہے؟" اول خان پُرتشویش آواز میں بڑبڑایا۔

گھنٹی دوبارہ بجی۔ مجھے یکایک آرٹک جیل کا خیال آیا۔ شاید راس البیدا کا وہ جانشین نیوارک میں اپنی نیند پوری کر لینے کے بعد دوبارہ میرے ساتھ مذاکرات کرنے جا رہا تھا۔

تیسری گھنٹی بجنے سے پہلے میں نے ریسیور اٹھا لیا۔ دوسری طرف سے ایک مترنم نسوانی آواز میں ہیلو سنتے ہی میرے بدن کے تنے ہوئے عضلات یک بہ یک ڈھیلے پڑ گئے۔ اس آواز کو میں آسانی سے نہیں بھول سکتا تھا۔

"نادرہ! خیریت تو ہے۔ اتنی رات گئے فون کرنے کی کیا ضرورت پیش آ گئی؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

میری زبان سے نادرہ کا نام سن کر اول خان پُرسکون ہو گیا۔ سلطان شاہد بھی خواب گاہ سے نکل کر ہماری طرف آنے آتے راستے سے لوٹ گیا۔

"او! خدا کا شکر ہے کہ فون تم ہی نے اٹھایا ہے" میری آواز سنتے ہی اس کا لہجہ پُرجوش اور فکر آمیز ہو گیا "تم سے بات ہوئی ہے تو وہ مجھے ٹالا دیتے ہیں اور شاید تمہیں پیغام بھی نہیں دیتے۔"

"مجھے پیغامات ملتے رہتے ہیں مگر میں ان دنوں بہت مصروف ہوں۔ یہ بتاؤ کہ تم نے اس وقت فون کیوں کیا ہے؟"

"بس نیند نہیں آ رہی تھی۔ میرا ذہن تمہاری ذات میں الجھا ہوا تھا۔ تم نے مجھے کراچی سے نکال دیا تھا مگر میں تم کو بہت سنگین خطرات میں گھرا ہوا چھوڑ کر آئی تھی۔ کیا وہ چکر ابھی تک چل رہا ہے؟" اس نے بے تکلفی سے کہا۔

"تم سے رابطہ کرنے والے سی آئی اے کے ایجنٹ راہی ملک جا چکے ہیں لیکن میرے گرد جال بچھانے والے دوسرے لوگ ابھی تک میدان میں ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ کسی وقت مجھے تمہارا یہ قلبہ بھی چھوڑنا پڑے۔"

"ہائے..... ایسا نہ کہو۔ ممی کے بعد اب تم ہی میرا سہارا ہو۔" اس کی آواز بے ساختہ تھی "تم اندازہ نہیں لگا سکتے کہ اندر سے ٹوٹی پھوٹی اور بکھری ہوئی عورت کتنی بے اعتبار ہو جاتی ہے مگر میں نے تم پر اعتبار کیا ہے۔ تم مجھے اپنے بہت قریب محسوس ہونے لگے ہو....."

اس کے مزید جذباتی ہونے سے پہلے ہی میں نے قدرے بے رخانہ انداز میں اس کی بات کاٹ دی "اس وقت تم رحیم یار خان اور میں کراچی میں ہوں۔ سیکڑوں میل کا یہ فاصلہ ایک حقیقت ہے اور ہمیں حقیقت کی دنیا میں رہنا چاہیے کیونکہ غزالہ ابھی جاگ رہی ہے۔"

"اس کا نام نہ لو۔ مجھے اب اس کے نام سے بھی خوف آنے لگا ہے۔ پتا نہیں تم نے ایسی خونخوار بیوی کیوں پالی ہوئی ہے؟ عورت اپنے شوہر پر دوسری عورت کا سایہ تک برداشت نہ کرے اسے مرد زیادہ دیر تک برداشت نہیں کر سکتا۔"

"مگر میں اسے دل و جان سے چاہتا ہوں" میں نے زور سے کہا۔

"غنی بھی مجھے بہت چاہتے تھے مگر جب بھی وہ شام باہر گزار کر گھر آتے تھے تو ان کے لباس میں کسی عورت کے لمبے لمبے سنہرے بال اور چکنے ہوئے ہوتے تھے میں احتیاط سے ایک ایک بال چنتی اور شوہر کی خوشی کی خاطر میں نے انہیں کبھی کچھ نہیں جتایا۔ وہ مجھے بے خبر رکھ کر خوش رہنا چاہتے تھے اور میں بے خبر بنی رہی۔ میں مردوں کی فطرت کو بہت اچھی طرح سمجھتی ہوں اور تم بھی آخر کو ایک مرد ہی ہو۔"

"تو یہ کہو کہ غنی تمہارا دل جلانے کی وجہ سے کارڈف کی جیل میں رہتا ہے ورنہ ہیروئن تو ایک بہانہ تھی" میں نے اس کے آخری فقروں کو نظر انداز کرتے ہوئے کہا "سنا ہے کہ ماں کی دعا اور بیوی کی بددعا بہت جلد قبول ہوتی ہے۔"

"یہ تم نے غلط سنا ہے" کھنکھلاتی ہوئی ہنسی کے ساتھ اس کی آواز آئی "ایسا ہوتا تو صرف کراچی کی بے شمار عورتیں بیوہ ہو چکی ہوتیں..."

"کراچی کی نہیں، اپنی جاننے والیوں کی بات کرو" میں نے بے دردی سے اس کی بات کاٹ کر تصحیح کی "کراچی میں زندگی اتنی مصروف ہے کہ لوگوں کو ایسی بے اعتدالیوں کی فرصت ہی نہیں ملتی۔ تمہاری دوستوں کو اپنے شوہروں کے کپڑوں میں اجنبی عورتوں کے بال کثرت سے ملتے ہوں تو اور بات ہے۔ ایسے شوہروں کا تعلق بھی غنی کے کاروبار سے ملتے جلتے کسی دھندے سے ہو گا۔"

"دلبر جان کا ذکر اتنی بے رحمی سے نہ کرو۔ وہ آج بھی میرے سر کا تاج ہیں" اس نے احتجاج کیا۔

"میں حیران ہوں نادرہ!" میں نے لمحہ بھر کے توقف کے بعد کہا۔ "مجھے تم نے بے تکلفی سے بات کرنے کی اجازت دی تھی لیکن کراچی چھوڑنے تک تم مجھے آپ کے صیغے سے مخاطب کرتی رہی تھیں۔ آج تمہارے لہجے سے بہت بے تکلفی جھلک رہی ہے۔ کیا میں اس کا سبب جان سکتا ہوں؟"

"وہ اجازت یک طرفہ نہیں تھی" اس کی آواز میں مٹھاس سمٹ آئی "میں تمہارے ساتھ بے تکلفی سے اپنے دل کی باتیں کرنا چاہ رہی تھی مگر اچانک ہی تمہاری بیوی کی رہائی کا قصہ شروع ہو گیا۔ شاید تم یقین نہ کرو کہ غنی کے پکڑے جانے کے بعد تم پہلے شخص ہو جس کے بارے میں میں تنہائی میں بہت کچھ سوچتی رہتی ہوں۔"

"پہلا نہیں، دوسرا کہو" میں نے بائیں ہاتھ سے اپنا سر سہلاتے ہوئے کہا۔

"یہ دوسرا کہاں سے آ گیا؟" اس کی آواز تحیر زدہ تھی "کیا تم مجھ پر الزام لگا رہے ہو؟"

"الزام نہیں، یہ صحیح ہے" میں نے جھنجھلاتے ہوئے لہجے میں کہا۔ "تم اپنے پرانے نمک خوار بشیر کو بھول رہی ہو جو غنی کی گرفتاری کے بعد تمہاری ہولناک تنہائیوں کا ساتھی بنا ہوا تھا..."

"نہیں قطعی" اس نے مجروح لہجے میں میری بات کاٹ دی۔ "بشیر کے ساتھ اپنا موازنہ نہ کرو ورنہ ہی مجھے طعنے دو۔ میں نے تمہیں اپنا سمجھ کر تمہارے سامنے بہت کچھ کہہ ڈالا تھا۔ بشیر میرا دوست نہیں، صرف ملازم تھا۔ وہ میرے اشاروں کی تعمیل ضرور کرتا تھا مگر اس میں وہ مردانگی نہیں تھی جو کسی بھی عورت کو تحفظ کا احساس دلاتی ہے۔ غنی کو بچھڑے دو سال ہو چکے ہیں۔ اس مدت میں میں بشیر کو منہ نہ لگاتی تو اب تک پاگل ہو چکی ہوتی۔ وہ جا چکا ہے۔ مجھے اس کے جانے کا کوئی ملال نہیں ہے لیکن تم سے بچھڑنے کا احساس اب کچھ کھلنے لگا ہے۔"

"کیوں؟ کیا تمہارے ساتھ بہن اور بہنوئی کا رویہ اچھا نہیں ہے؟" میں نے پوچھا۔

"بہن پھر بہن ہوتی ہے۔ وہ میری دل جوئی کی کوششوں میں لگی رہتی ہے لیکن میرا بہنوئی بد دماغ ہے۔ شاید اسے کہیں سے یہ سن گن مل گئی ہے کہ غنی مجھے اپنے اہم دوستوں سے ملوا کے خوش ہوتے تھے وہ کئی بار کہہ چکا ہے کہ کراچی میں غنی کے بجائے درست مجھے کرائے کے کسی محفوظ فلیٹ میں ٹھہرا سکتے تھے۔ اس بے وقوف کو یہ علم نہیں کہ میں صرف غنی کی خوشنودی کے لیے ان کے دوستوں کی زیادتیاں برداشت کرتی تھی کیونکہ ہیروئن کی تجارت جاری رکھنے کے لیے یہ سب ضروری تھا۔ غنی کی گرفتاری کے بعد میں اپنی ذات میں محصور ہو گئی تھی..."

"بات ذرا گنجلک ہے" میں نے اس کی بات کاٹ کے کہا "لیکن ناگزیر ہے۔ اگر میں یہ کہوں کہ غنی ہیروئن کے ساتھ اپنی عزت بھی بیچ رہا تھا تو کیا یہ زیادہ درست نہیں ہو گا؟"

"تم جو چاہو کہہ سکتے ہو" نادرہ نے برا مانے بغیر کہا "حسین بیویوں کے شوہر جب کسی جرم کا ارتکاب کرتے ہیں تو انہیں رشوت میں اسی حسن کا نذرانہ دینا پڑتا ہے۔ یہ میری یا غنی کی بدقسمتی تھی کہ میں تھوڑی سی خوبصورت ہوں۔ ان کا ہر حریص دوست گھر آتا تھا تو غنی سے زیادہ مجھے اہمیت دیتا تھا۔ غنی ان کی حوصلہ افزائی کرتے تھے۔ میں نے ان کی مرضی کے خلاف کبھی کوئی پیش رفت نہیں کی۔ بشیر کو بھی انہوں نے ہی کچھ سوچ سمجھ کر ملازم رکھا تھا۔ غنی ایک آزاد خیال شوہر ہیں۔ اگر ہم دونوں ایک دوسرے کی کوئی حق تلفی کیے بغیر ہنسی خوشی رہ رہے تھے تو تمہیں اس پر اعتراض کرنے کا کوئی حق نہیں ہے۔ میں نے جو کچھ کیا، ان کی مرضی سے کیا۔"

"تو کیا اب غنی نے تمہیں میرے ساتھ دوستی کرنے کی اجازت دے دی ہے؟"

"طنز مت کرو۔ تم کو معلوم ہے کہ غنی کو ارتھ بیلی کی عدالت نے دس سال قید کی سزا سنائی ہے۔ وہ کارڈف کی جیل میں ابھی صرف دو سال پورے کر سکے ہیں اور تمہارا اندازہ ہے کہ اچھے طرز عمل کے باوجود اگلے چار چھ سال تک انہیں پیرول پر بھی رہائی

نہیں مل سکے گی۔ کیا مجھے اتنا حق بھی نہیں ہے کہ میں تنہائی کے اس جہنم کو سرد کرنے کے لیے اپنی مرضی سے کسی دوست کا انتخاب کر سکوں؟"

"اس معاملے میں تم خود گنہگار نہیں بلکہ بار بار بیزار ہو" میں نے جذبات سے عاری لہجے میں کہا "لیکن تم بھول رہی ہو کہ میرے بارے میں نزہالہ کس قدر حاسد بلکہ جنونی ہے۔ اسے شبہ بھی ہو گیا کہ تم میری دوستی کی متمنی ہو تو وہ رحیم یار خان پہنچ کر تمہارا چہرا اپنے ناخنوں سے ادھیڑ ڈالے گی۔"

"اب تو گھر میں ٹیچنی بھی شیر ہو گئی ہے۔ یہاں وہ میرا کچھ نہیں بگاڑ سکے گی اور پھر اصل اہمیت تمہاری ہے۔ کیا تمہارے لیے میری ذات بالکل بے رنگ اور بے کشش ہے؟"

"خدا کی پناہ!" میں نے بے ساختہ کہا "جب میں جیت طرے چکھنے کے لیے تمہارے گھر میں تھا تو تمہارے لمس نے میرے وجود میں آگ سی بھڑکا دی تھی۔ تم واقعی ساحرہ ہو۔ تم غنی کے دوستوں کی بھیڑ چھاڑ کو اپنے لیے خراج تحسین سمجھتی تھیں تو میرے اس اعتراف کو بھی تعریف کا ایک پیانہ سمجھ سکتی ہو۔ تم بہت اچھی، بہت فراخ دل، خوب رو اور حسین بدن ہو مگر مشکل یہ ہے کہ میں اب ایک بزدل شوہر ہوں۔ اپنی نیم وحشی بیوی سے ڈرتا ہوں۔ تم بتاؤ کہ اتنی رات گئے تم نے مجھے کیوں فون کیا ہے؟"

"آج میں گھر میں اکیلی ہوں۔ کرنل صاحب میری بہن کے ساتھ کسی تقریب میں بہاولپور گئے ہوئے ہیں۔ وہ دونوں صبح تک واپس آئیں گے۔ میں نے سوچا کہ اس فرصت میں ذرا تم سے کھل کر باتیں ہی کر لی جائیں مگر تم مجھے مایوس کر رہے ہو۔ تم یہاں آ جاؤ تو نزہالہ کو کانوں کان بھی پتا نہیں چلے گا کہ تم کہاں گئے ہو۔"

"میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ کیری ہارٹ اور جیت طرے... سے گلو خلاصی ہو جانے کے باوجود دوسرے لوگ میری راہ پر ہیں۔ موجودہ حالات میں میرا تجربہ کار دوست مجھے لے ڈوبے گا۔"

"اور دونوں رقابت ہو چکے ہیں تو میں کراچی آ جاتی ہوں" اس نے فوراً متبادل تجویز پیش کر دی۔

"مگر کیوں؟ تمہارے اس اضطراب کا سبب کیا ہے؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"تمہیں معلوم ہے کہ ہم نے فرخ کو تعلیم حاصل کرنے کے لیے امریکا بھیجا ہوا تھا" وہ ایک گہرا سانس لینے کے بعد بتانے لگی۔ "وہ یہاں سے گیا تو نا سمجھ تھا مگر اب وہ نو سال کا لڑکا ہے۔ سی آئی اے والوں سے خوف زدہ ہو کر میں نے اس سے فون پر رابطہ کیا تھا۔ اس کے بورڈنگ ہاؤس نے کچھ ایسا چکر چلایا ہے کہ کل وہ امریکا سے لندن پہنچ چکا ہے۔ وہاں غنی کا ایک دوست مقیم ہے۔ اسے مجھ سے ہمدردی ہے۔ اب تم سے کیا پردہ، وہ غنی سے زیادہ میرا دوست تھا۔ اس نے فرخ کو لندن کے ایک اسکول میں داخلہ دلانے کا وعدہ کیا ہے۔ میرے لیے یہ بہت بڑی خوشی ہے کہ اب میرا بیٹا بھی اسی ملک میں پہنچ چکا ہے جہاں میرا شوہر قید کاٹ رہا ہے۔ اب میں انگلینڈ جا کر ان دونوں سے مل سکوں گی۔"

"یہ واقعی ایک اچھی خبر ہے مگر اس سے میرا کیا تعلق ہے؟" میں نے پوچھا۔

"ہے۔ تم اتنی جلدی بھول گئے۔ یہ تمہارا ہی مشورہ تو تھا کہ میں فرخ کو انگلینڈ بلانے کے بعد خود بھی وہاں چلی جاؤں تاکہ جیل میں غنی سے ملتی رہوں اور بیٹے کی دیکھ بھال بھی کرتی رہوں۔ آڑے وقت میں بھلا مشورہ دینے والے آج کل کہاں ملتے ہیں۔ میں تمہاری احسان مند ہوں کہ تم نے مجھے صحیح راہ دکھائی۔ بس احسان مندی کے اسی جذبے سے مغلوب ہو کر میں تمہارے ساتھ مل بیٹھنا چاہ رہی تھی۔"

"مجھے خوشی ہے کہ میرا مشورہ تمہارے کام آیا لیکن فی الحال تم مجھ سے دور ہی رہو۔ کراچی میں مطلع ابھی تک صاف نہیں ہے۔ تمہارا اسلام آباد والا گھر بھی بعض دشمنوں کی نظروں میں ہے۔ وہ آباد ہوتے ہی انتقامی کارروائیوں کا نشانہ بن جائے گا۔ تم کراچی آنے کے بجائے پاکستان سے نکلنے کی فکر کرو۔ مجھے حیرت ہے کہ تم نے اتنی اہم بات کا شروع میں کوئی ذکر نہیں کیا بلکہ بالکل ہی بے سروپا باتیں کرتی رہیں۔"

"تمہارے لیے یہ سروپا باتیں ہو سکتی ہیں، میرے مہربان! سب کچھ تھیں۔ ہر عورت کا کوئی مان ہوتا ہے، اس کی انا ہوتی ہے۔ وہ چاہتی ہے کہ اسے چاہا جائے۔ میں جب بھی تم سے ملی میں نے تمہاری آنکھوں میں ایک عجیب سی چمک دیکھی تھی۔ تم اپنی بیوی سے ڈر کر پارسائی کے کتنے بھی دعوے کرتے رہو مگر میں اس چمک کی بنا پر یہ جانتی ہوں کہ تمہارے دل میں میرے لیے کوئی نہ کوئی اچھا یا برا خیال جاگزیں ہے۔ میرا اندازہ تھا کہ میرے اکسانے پر تم رحیم یار خان آنے کا وعدہ کر لو گے یا پھر مجھے کراچی بلاؤ گے مگر تم بلا کے انا پرست ہو یا پھر ڈرپوک ہو۔ مجھے آج پہلی بار اندازہ ہوا کہ تازہ پراٹھوں کو چھوڑ کر باسی روٹی پر قناعت کرنے والے لوگ کیسے ہوتے ہیں۔"

نادرہ کے آخری فقرے بہت اشتعال انگیز تھے مگر میں نے تحمل سے کام لیا اور ایک نرم سا جواب دے کر اس منہ زور خاتون کو لاجواب کر دیا۔ اس وقت مجھے احساس ہوا کہ فون پر ہونے والی اس گفتگو کی طوالت سے اکتا کر اول خان ڈرائنگ روم سے جا چکا تھا اور میں وہاں اکیلا رہ گیا تھا۔

اس فلیٹ کی سکونت محدود ہی تھی۔ اول خان جیسے خوددار اور شائستہ فرد سے یہ توقع نہیں کی جا سکتی تھی کہ وہ بے دھڑک نزہالہ یا ریا کی خواب گاہ میں جا گھسا ہوگا۔ مجھے یقین تھا کہ اس نے میری دہکتی ہوئی مصروفیت کی بنا پر صرف اور صرف سلطان شاہ کے کمرے کا رخ کیا ہوگا جہاں بیگم ریو اینجل مسری پر دوسرے فریق کی منتظر تھی۔

نادرہ کی ذہنی رو اس وقت بھٹکی ہوئی تھی۔ خجالت اور شرمندگی سے دوچار ہونے کے باوجود وہ باتوں کو طول دیے جا رہی تھی اور اس کی باتوں میں کچھ ایسی چاشنی گھلی ہوئی تھی کہ مجھے خود بھی فون بند کرنے کا دھیان نہیں آسکا۔ باتوں کا سلسلہ اسی طرح جاری رہا۔

اس وقت تک میرے مشاہدے میں بے شمار ایسے کردار آئے تھے جو منشیات بلکہ خاص طور پر ہیروئن کا شکار ہوئے تھے۔ ان منشیات زدہ انسانوں میں مردانہ کرداروں کی بھرمار تھی۔ انہوں نے نشے کی تجارت یا اس کے شوق میں اپنی زندگیوں کو برباد کر لیا تھا مگر ان کے ساتھ ساتھ عورتوں کی کہانیاں بھی تھیں جن میں چار کردار قابل ذکر تھے۔ ان میں میرا اولین تجربہ فرزانہ کی دکھ بھری داستان کا تھا جو اپنے خاندانی پس منظر کی وجہ سے محرومیوں میں مبتلا رہی تھی اور کرنل نوار زیدی کی بیوی بن کر بھی ایک خانہ دار عورت کی سی عزت نہیں پاسکی تھی۔ اس خاتون نے اپنے غم کو بھلانے کے لیے اپنی ذات کو کوکین کے نشے میں گھلانا شروع کر دیا اور پھر اس کا اکلوتا بیٹا اسی کوکین کی ایک بڑی مقدار لینے کے بعد ہمیشہ کے لیے عقل و خرد کی سرحدوں سے بہت دور چلا گیا۔ شمع اپنی آنچ میں سلگتے سلگتے ایک روز پگھل کر خاکستر ہو گئی اور اس کے ازلی پروانے کرنل نوار زیدی نے اپنی کنپٹی میں گولی مار کر خودکشی کر لی۔ دوسری ورینا تھی جو ایک عجیب لڑکی تھی۔ بے باک، خوب رو اور سبک اندام ورینا نے ہیروئن ہی کے سائے میں ہوش سنبھالا تھا۔ اپنے باپ کے تعلق سے وہ پاکستان میں ہیروئن کے استعمال اور تجارت کی سب سے فعال حامی اور امریکا کی سرزمین پر اس کی سب سے بڑی دشمن تھی۔ اس کی زندگی کا محور ہیروئن تھی جس کے عالمی فروغ کے لیے شب و روز کوشاں تھی۔ تیسری عورت ایلس گومز تھی جو [illegible] کے خلاف ہونے والے آپریشن میں اے این ایف کی تحویل میں آئی تھی۔ ایلس اور بوب گومز اپنے اکلوتے بیٹے کو ہیروئن کی بھینٹ چڑھ جانے کے بعد نیت کے پورے خلوص سے اس ہولناک نشے کے خلاف میدان عمل میں کودے تھے مگر اس ایلیڈا کی رہنمائی میں اصل مقصد سے بھٹک کر بھٹک گئے اور پھر بے موت مارے گئے۔ ان تینوں کے بعد مسز نادرہ غنی ہیروئن کی بین الاقوامی اسمگلنگ کا شکار ہونے والی چوتھی عورت تھی۔ اس کا حریص اور لالچی شوہر دولت کمانے کی دھن میں اس حد تک گر گیا تھا کہ اس نے اپنے کالے دھندے کے فروغ کے لیے رشوت اور سفارش کے طور پر اپنی بیوی کو بے دریغ استعمال کرنا شروع کر دیا۔ کوئی جرم کرتے ہوئے تو اس کا ضمیر اسے روکتا نہ کچھ ملامت کرتا ہے۔ شریف النفس لوگ پہلی سیڑھی سے واپس لوٹ جاتے ہیں۔ جو ریا کار ہوتے ہیں وہ اپنے ضمیر کو تھپک تھپک کر سلا دیتے ہیں۔ چند سکوں کے لیے عزت و آبرو کے ہر معیار کو داؤ پر لگا دیتے ہیں۔ مال و زر بچانے کے لیے اپنی آبرو کو طشتری میں رکھ کر دوسروں کی نذر کرتے ہیں۔ اندھیری خلوتوں میں گناہ کا بازار گرم ہوتا ہے تو اپنی آنکھیں موند لیتے ہیں۔ اجالے میں اپنی بچائی ہوئی رقمیں گن گن کر اپنی مکاریوں اور چالاکیوں پر خوش ہوتے ہیں۔ ان کا سود و زیاں کا حساب ہی نرالا ہوتا ہے۔ ان کے نزدیک اصل نقصان صرف نقد زر کا ہوتا ہے۔ فرسودگی! انسانی اور اخلاقی اقدار کی شکست و ریخت ان کے ہر حساب سے خارج ہوتی ہے۔

نادرہ ہیروئن کے ایک بین الاقوامی اسمگلر کی خوب صورت اور جواں سال بیوی تھی جو نو برس کے ایک لڑکے کی ماں ہوتے ہوئے بھی کسی نوخیز دوشیزہ کی طرح سبک اندام اور تندرست نظر آتی تھی۔ اس کے شوہر نے اسے اپنے اور اپنے محسنوں کے لیے بے دردی سے استعمال کر کے ذہنی دیوالیہ پن کی ایسی سرحدوں میں دھکیل دیا تھا جہاں وہ اچھائی اور برائی کا امتیاز کھو کر اپنے سنگین وقت کو رنگین لمحات میں ڈھالنے کی فکر میں کوشاں تھی اور اس مشق میں اس نے اپنے ایک اور قدیم ملازم کو بھی اپنے شوق کا ایندھن بنا ڈالا تھا۔

"میری حسرت ہے کہ میں تم سے مل کر بھی نہ مل سکی" ریسیور میں نادرہ کی آواز ابھری تھی "مجھے اپنے اوپر کوئی گھمنڈ نہیں مگر یہ حقیقت ہے کہ میں نے غنی کے جن دوستوں سے دوستی کرنی چاہی، انہوں نے سر کے بل میرے ہر خواب کی آبیاری کی مگر تم نہ جانے کیسے نری ہو۔ خود آتے ہو نہ مجھے بلاتے ہو۔ میں تمہیں بتا دوں کہ اب میں اس ملک میں چند روز کی مہمان ہوں پھر یہاں سے نکل جاؤں گی۔"

"تو کیا تمہیں برطانیہ کا ویزا مل گیا ہے؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"ابھی غنی کی سزا کے آٹھ برس باقی ہیں۔ اتنی مدت کا ویزا مجھے کون دے گا؟"

"کچھ نہ کچھ ہو ہی جائے گا۔ تم غنی کی بیوی ہو۔ وہ لوگ انسانی حقوق اور رشتوں کا احترام کرتے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ تمہیں غنی کی سزا ختم ہونے تک وہاں قیام کی اجازت مل جائے۔"

"ہو سکتا ہے اور نہیں بھی ہو سکتا" اس نے الفاظ چبا چبا کے کہا "میں اب امکانات کے سہارے زیادہ دن نہیں گزار سکتی۔ میں نے ایک اور بندوبست کر لیا ہے۔"

"وہ کیا ہے؟" میں نے بے ساختہ سوال کیا۔

"اول تو یہاں سے برطانیہ کا ویزا مشکل سے ملتا ہے۔ وہ مل جائے تو انٹری ملنی اس سے زیادہ مشکل ہے اور واپسی کا ٹکٹ لینا پڑتا ہے جو آج کل تین ہزار کے لگ بھگ ہے۔ آٹھ سال تک واپسی کا کوئی ٹکٹ کارآمد نہیں رہے گا۔ رہی نقد رقم کی تو دھری جاؤں گی۔ میں نے جن لوگوں سے بات کی ہے وہ چالیس ہزار میں آرام سے وہاں پہنچا دیتے ہیں۔"

"خوب!" میں نے گہرا سانس لے کر کہا "معلوم ہوتا ہے کہ تم اپنے اگلے آٹھ برس غنی کے ساتھ انگلینڈ کی کسی جیل میں رہ کر

گزارنا چاہتی ہو۔ وہاں غیر قانونی تارکین وطن کے لیے سخت تعزیری قوانین ہیں۔ تم پکڑی گئیں تو وہاں کوئی فریاد سننے والا بھی نہیں ہوگا۔"

"میں وہی کر رہی ہوں جو میرے بس میں ہے۔ تمہارے سامنے کوئی متبادل راستہ ہو تو اس کا بندوبست کردو۔" اس نے میری بات سنتے ہی سارا بوجھ میرے کندھوں پر ڈال دیا۔

"میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ آج کل میں خود گوشہ نشین ہوں۔ ایسے کام سامنے آئے بغیر نہیں ہوتے۔ تمہیں خود ہی ہاتھ پیر مارنے ہوں گے۔ یہ چالیس ہزار والی بات کس سے ہوئی ہے؟"

"میں خود بھی خوف زدہ ہوں۔ رحیم یار خان کے ایک ٹریول ایجنٹ نے چالیس ہزار والی بات بتائی ہے۔ وہ کراچی کے کسی غفور بھٹی کے لیے کام کرتا ہے۔"

نادرہ نے دو فقرے بالکل روانی میں ادا کیے تھے مگر میں غفور بھٹی کا نام سنتے ہی چونک پڑا۔ میں نے پوچھا "تمہیں کس نے بتایا کہ وہ غفور بھٹی کے لیے کام کرتا ہے۔"

"بیس ہزار پیشگی لینے کے بعد اسی ایجنٹ نے بتایا تھا۔ اس نے یہ بھی کہا تھا کہ میں کسی سے اس نام کا ذکر نہ کروں۔ تم یہ کیوں پوچھ رہے ہو؟" میرے سوال نے نادرہ کو چونکا دیا۔

میرے ذہن میں غفور بھٹی کا جو حوالہ اور خاکہ تھا وہ نادرہ کو نہیں بتایا جا سکتا تھا مگر مجھے یہ یقین کرلینا پڑا کہ دنیا وسیع و عریض ہونے کے باوجود بہت مختصر تھی۔ اتنی مختصر کہ غفور بھٹی کا نام را کے ایجنٹوں کی قید کے ساتھ ہی نادرہ کی روانگی میں بھی ملوث تھا۔

"یوں ہی خیال آگیا تھا" میں نے نادرہ سے کہا "لوگ عام طور پر ایسے نام ذکر تک ظاہر نہیں کرتے۔ حیرت ہے کہ تمہارے ایجنٹ نے رقم پکڑتے ہی تمہیں آخری آدمی کا نام بتا دیا۔"

"تمہیں کیسے پتا کہ غفور بھٹی ہی مجھے لے جانے والا آخری آدمی ہوگا؟"

"میں کراچی میں رہتا ہوں۔ بہت زیادہ باخبر نہیں تو اتنا بے خبر بھی نہیں ہوں کہ اتنی کھلی کھلی باتوں سے لاعلم رہوں۔ وہ لوگ تمہیں ہوائی راستے کے بجائے بحری راستے سے لے جائیں گے۔"

"تم واقعی مرد ہو۔ ہمہ وقت چوکنے اور باخبر" نادرہ کی تعریفی آواز سنائی دی "کراچی سے خلیج کی کسی ریاست تک بحری سفر ہوگا۔ وہاں سے برٹش جمیکا کے کسی جزیرے تک ہوائی سفر اور پھر وہاں سے جے ہارڈو تک دوسرا بحری سفر ہوگا۔ سنا ہے کہ غفور بھٹی بہت معتبر آدمی ہے۔ اس نے آج تک کسی سے دھوکا نہیں کیا۔"

"اس بار کچھ بھی ہو سکتا ہے کیونکہ وہ میری نظروں میں ہے۔ وہ ان لوگوں کا آلۂ کار ہے جو تمہارے موجودہ مسائل کے ذمے دار ہیں اور تمہاری گھات میں ہیں۔"

"تو اب تم نے مجھے پھر دہشت زدہ کرنا شروع کردیا۔ اس وقت کون میری گھات میں لگا ہوا ہے؟"

"کیری ہارٹ اور جیف فرمنظر سے ہٹ چکے ہیں لیکن ان کے ٹولے کے دوسرے لوگ سرگرم عمل ہیں۔ کراچی کا رخ نہ کرو تو بہتر تھا کہ رہتا۔ تم اس بار ان کی نظروں میں آگئیں تو بچنا مشکل ہو جائے گا۔"

"اگر تم غفور بھٹی کے پیچھے لگے ہوئے ہو تو شاید کراچی آنے کا معاملہ ٹل جائے۔ اسے کچھ ہوا تو میری روانگی کا پروگرام منسوخ ہونے کے ساتھ پیشگی دی ہوئی رقم بھی ڈوب جائے گی۔"

"تمہارے لیے بیس ہزار کی رقم اتنی اہم نہیں ہونی چاہیے۔ غنی نے اپنے کیریئر میں کروڑوں کمائے ہوں گے۔"

"میں انکار نہیں کروں گی" اس نے کہا "لیکن خرابی یہ ہے کہ غنی کے بیشتر اثاثے ملک سے باہر اور انہی کے نام پر ہیں۔ میں انہیں استعمال نہیں کر سکتی۔ میرے اکاؤنٹ میں جو چند لاکھ روپے پڑے ہیں وہ مجھے دیکھ بھال کر اگلے آٹھ برسوں تک چلانے ہیں اور پھر ملک سے باہر فرخ کی تعلیم کے بھاری اخراجات بھی ہیں۔ غیر قانونی راستے سے باہر جانے کی کوششوں کا ایک سبب یہ بھی ہے۔"

"فرخ کی تعلیم کا غیر قانونی سفر سے کیا تعلق؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"میں ساری رقم بھی اپنے ساتھ لے جانا چاہتی ہوں۔ ائرپورٹ پر گڑبڑ ہوگئی تو اور کچھ ہوا یا نہ ہو میں رقم سے ضرور محروم ہو جاؤں گی اور پھر مجھے اپنا کریا کلیٹ بیچنا پڑ جائے گا۔ لانچ سے کوئی خطرہ نہیں ہوگا۔ میں نے بہت سوچ بچار کے بعد یہ فیصلہ کیا تھا۔"

"تمہاری یہ تشویش میری سمجھ سے باہر ہے۔ کرائے کی مد میں تمہیں ہم سے بھی معقول رقم ملی ہے۔ تم ایک بار انگلینڈ پہنچ جاؤ تو غنی تمہارے سارے مسائل کا کوئی نہ کوئی حل ڈھونڈ لے گا۔ جیل میں تم اس سے چیکوں کے ساتھ کسی مختارنامے پر بھی دستخط کرا سکتی ہو۔ میرا اب بھی یہی مشورہ ہے کہ ٹریول ایجنٹ کو دیے ہوئے بیس ہزار روپے کو بھول کر قانونی راستہ اختیار کرو۔ غنی کی سزا یابی کی بنا پر تمہیں ویزا مل جانا چاہیے۔"

"یہ نزاکتیں تم نہیں سمجھ سکتے" اس کی آواز سے بے بسی جھلکنے لگی "غنی نے خفیہ طور پر مجھے ایک رقعہ/خط بھیجا تھا۔ انہیں انگلینڈ میں صرف دو کلو ہیروئن لے جانے کے الزام/جرم پر سزا ملی ہے اور انٹرپول میں کسی کو بھنک بھی نہیں مل سکی کہ غنی برسوں سے یہی کام کر رہے ہیں۔ یہ راز فاش ہوگیا تو ان کے سارے اثاثے ضبط ہو سکتے ہیں۔ دس برس کی قید کے بدلے غنی نے جو دولت کمائی ہے بے فکری اور آسودگی کے دنوں کے انتظار میں وہ شاید اپنی قید برداشت کرلیں لیکن وہ فاش ہوگئے تو یہ صدمہ ان کی جان لے لے گا۔"

نادرہ کے مسائل واقعی بہت الجھے ہوئے اور پیچیدہ تھے۔ اسے کہیں نہ کہیں سمجھوتہ کرکے اپنے لیے ایک قابل عمل راستہ تلاش کرنا تھا۔ میں نیک نیتی سے اسے جو بھی مشورہ دے سکتا تھا

رہا تھا۔ وہ رحیم یار خان سے اس طرح بات کر رہی تھی جیسے وہ زکل کال ہو۔ آخر کار ہماری گفتگو ختم ہو گئی۔

میں نے اپنی زندگی میں ہیروئن بیچنے اور استعمال کرنے والوں کا حشر خراب ہی دیکھا تھا۔ استعمال کرنے والے تو خیر عزت، دولت، صحت اور رشتوں کی ہر نعمت سے محروم ہو کر آخر کار دردناک زمانچوں کی صورت میں زمین کے سینے میں جا سوتے ہیں لیکن اس منحوس نشے کی تجارت میں اندھا دھند دولت کما کر بظاہر عیش و عشرت کی زندگی گزارنے والوں کو بھی سکھ چین نصیب نہیں تھا۔ وہ عام طور پر نادیدہ مصائب و آلام میں مبتلا رہتے تھے۔

میں نے اٹھ کر ایک بھرپور انگڑائی لی اور پھر سگریٹ سلگا رہا تھا کہ سلطان شاہ کے کمرے سے اول خان باہر نکل آیا اور بولا۔ "بڑی لمبی گفتگو ہو رہی تھی۔ میں نے سوچا کہ ذرا سی دیر کے لیے کمر سیدھی کر لوں۔"

"نیند آ رہی ہو تو تم سو کیوں نہیں جاتے؟"

"سو جاؤں گا۔ یہ عورت تم سے کیا چاہ رہی ہے؟" اول خان نے مینی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے پوچھا۔

"وہی جو ایک بے راہ رو عورت کسی اجنبی مرد سے چاہ سکتی ہے۔ اس نے کام کی ایک ہی بات بتائی کہ وہ غفور بھٹی کے ذریعے انگلینڈ جانے کی تیاری کر رہی ہے۔"

نادرہ کا وہ انکشاف اس کے لیے دلچسپی کا باعث بن گیا۔ اس کے استفسار پر میں نے اسے وہ مختصری کہانی سنا دی۔

"اب شاید وہ کچھ بھی نہیں کر سکے گا۔" اول خان نے تلخی سے کہا "مجھے ان دونوں کے اصل کرتوتوں کا علم نہیں تھا مگر میں نے کاشر سعید سے ان کی گرفتاری اور پھر رہائی کی جو کہانی سنی تھی، اس نے میرا دماغ خراب کر دیا تھا۔ میرے آدمی اس وقت بھی غفور بھٹی اور حاجی ولی مراد کے خلاف مواد اکٹھا کر رہے ہوں گے۔"

"کھانے کی میز پر تم رو جلی کر رہے تھے کہ تم ان کے بارے میں بہت کچھ جانتے ہو مگر وہ بات ادھوری رہ گئی تھی۔" میں نے اسے یاد دلایا۔

"بعض اوقات تم اپنی باتوں سے بلا وجہ نادر لا رہے ہو۔" اس نے ہنستے ہوئے کہا "ابھی مجھے شاہ بلیہ سے زیادہ کوئی اور بات معلوم نہیں ہو سکی ہے لیکن کل کا دن ہمارے لیے خاصا اہم ہو گا۔ اب تم جا کر آرام کرو۔ غزالہ تمہارے انتظار میں جاگ رہی ہوگی۔ اپنے ساتھ اس کے آرام کا بھی خیال رکھا کرو۔"

"بہت بہتر" میں نے سر جھکا کر مسخرانہ انداز میں کہا "اب یہ بتاؤ کہ تمہارا کیا ارادہ ہے؟"

"میں ابھی سلطان شاہ کی مسہری پر سو جاؤں گا۔ تم میری فکر مت کرو۔"

میں وہاں سے اپنے کمرے کی طرف چل دیا۔ مجھے خوشی تھی کہ نادرہ سے فون پر بات کرتے ہوئے غزالہ میرے آس پاس موجود نہیں تھی ورنہ میں کھل کر بات نہیں کر سکتا تھا۔

○☆○

اگلی صبح اول خان سب سے پہلے اخبار لیے بیٹھا تھا۔ اس کے چہرے سے اداسی جھلک رہی تھی کیونکہ اخبار کے مطابق پچھلے دن ہونے والے دھماکوں میں چار افراد ہلاک اور گیارہ زخمی ہوئے تھے۔

"نقصان ہمارے اندازے سے زیادہ ہوا ہے" اس نے غم و غصے کے عالم میں اخبار ایک طرف پھینک کر کہا "مجھے پورا یقین ہے کہ ان دھماکوں میں راجن اور ودکرم کا ہاتھ تھا۔ میں انہیں فنا کر دوں گا۔"

مسلمان ہونے کی بنا پر ہمارا یہ ایمان ہوتا ہے کہ ہر شخص بلکہ ذی روح کی موت کا ایک وقت معین ہوتا ہے۔ کسی کا وقت پورا نہ ہوا ہو تو بڑے سے بڑے حادثے سے گزر کر بھی حیرت ناک طور پر زندہ رہتا ہے اور وقت پورا ہو چکا ہو تو ہلکی سی خراش کے بغیر بستر پر لیٹا ہوا انسان پل بھر میں زندگی کی حرارت سے محروم ہو جاتا ہے اور یہی قانون قدرت ہے جو ہمیشہ سے اٹل ہے۔ ہمارے کرۂ ارض پر روز سینکڑوں افراد طبعی یا حادثاتی طور پر مرتے رہتے ہیں لیکن دہشت گردی کی کارروائی میں جاں بحق ہونے والوں پر دل بہت مغموم ہوتا ہے۔ ان کی موت پر سرسری تبصرہ ممکن ہی نہیں ہوتا۔ اس وقت مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے مرنے والے چاروں افراد میرے قریبی دوست رہے ہوں۔

اس وقت تک میرے اور اول خان کے سوا کوئی بیدار نہیں ہوا تھا۔ اول خان اپنے مجرموں کے خلاف کوئی کارروائی کرنے کے لیے اتنا بے چین تھا کہ میرے اصرار کے باوجود ناشتے کے لیے رکنے پر آمادہ نہیں ہوا اور کاشر سعید سے مجرموں کے خاکے حاصل کرنے کے ارادے سے فوراً ہی فلیٹ سے چلا گیا۔

میں نے خالی الذہنی کے عالم میں میز پر بکھرا ہوا اخبار اپنے سامنے پھیلا لیا۔

اخباری تفصیلات بہت لرزہ خیز تھیں۔ مرنے والوں میں سے بیشتر کے اعضا دھماکوں میں اڑ گئے تھے۔ صرف ایک لاش کو جامہ تلاشی کے بغیر شناخت کیا جا سکا تھا۔ بقیہ تین افراد کے اس بری طرح چیتھڑے اڑے تھے کہ وہ ناقابل شناخت ہو کر رہ گئے۔ زخمی ہونے والوں میں سے پانچ کی حالت نازک بتائی گئی تھی۔

میں اس خبر کی تفصیلات پڑھ ہی رہا تھا کہ فون کی گھنٹی نے مجھے چونکا دیا۔ میں نے اضطراری طور پر فوراً ہی ریسیور اٹھا لیا۔ ریسیور کان تک لاتے لاتے میں نے اس میں وہی مخصوص آواز سنی جو بین الاقوامی فون کالز کا سلسلہ ملنے پر سنائی دیتی ہے۔ اس آواز پر میرے اعصاب تن گئے۔ مجھے اندازہ نہیں تھا کہ نذرک چیل اتنی قلیل سی مدت میں مجھ سے دوبارہ رابطہ کرے گا۔

ہو گیا ہے۔ ایک بجلی گھر کی تباہی کا کے نائن نامی منصوبہ بنا کر راس البیڈا نے بے بسی سے اپنا سر پیٹا تھا۔ اب دوسرا بجلی گھر تمہارے ذہنوں کی بھینٹ لے لے گا۔ معلوم ہوتا ہے کہ زیبوڑا اسٹارز والے جیسا بیچنے والے الوؤں کی نسل میں سے ہیں اسی لیے وہ تمہیں پہلانے والے بجلی گھروں کی بربادی کو اپنا نصب العین بنا چکے ہیں۔" میں نے بہت تیزی سے سوچتے ہوئے بات کا رخ اپنے مطلوبہ موضوع کی طرف موڑ دیا۔

"انسان کی رگوں میں خون دوڑتا ہے اور دولت کمانے والی منفی ذہنوں میں بجلی کا کرنٹ دوڑتا ہے۔" وہ اپنے جوشِ انتقام میں بیان تخریبی فلسفہ اگلنے لگا "ہم تمہاری ہر اس تعصب کے دشمن ہیں جو تمہاری بقا کے لیے ناگزیر ہے۔ تم لوگ بہت کمزور اور متعصب ہو۔ ہم سے برسوں مار کھانے والے عربوں نے اپنے زخم بھلا کر ہم سے دوستی کرنے کے فیصلے کیے لیکن تمہاری قوم آج بھی اسی طرح ہماری دشمن ہے۔ تمہیں اس تنگ نظری کا سبق سکھایا جائے گا۔ راس البیڈا ہم سے بچھڑ چکا ہے مگر اس نے تمہاری سرحدوں میں قبیلوں کی جو کھیپ خریدی ہے وہ تمہاری جڑوں پر کاری وار کرے گی۔ انہیں رہنمائی میں فراہم کروں گا۔ باقی کام تمہارے اپنے لوگ کریں گے۔"

"راس البیڈا کے ساتھ آستین میں پلنے والے سانپوں کا سر بھی کچلا جا چکا ہے۔ تمہاری بازی بگڑ چکی ہے۔ اب شاید تمہارے غارت گر بھی کسی پیش قدمی کے تصور سے خوف محسوس کریں گے۔"

"آنے والا وقت تمہاری یہ خوش فہمیاں خود دور کر دے گا۔ بجنے کا انتظار کرو۔"

"یوم السبت ہر ہفتے آتا ہے۔ اس بار بھی آ کر گزر جائے گا۔ مجھے معلوم ہے کہ تمہارے ذہن میں پاکستان کے خلاف زہر بھرا ہوا ہے۔ تم اسے صرف افیم کاشت کرنے والا ایک پسماندہ ملک دیکھنا چاہتے ہو تاکہ تمہیں ہیروئن کی عالمگیر تیاری کے لیے بہترین خام مال ملتا رہے مگر پھر بھی میں یہ بتا دوں کہ ہم یہودیوں کے دشمن نہیں ہیں۔ پاکستان میں ہزاروں یہودی گھرانے امن و عافیت سے رہ رہے ہیں۔ ان کے گھروں پر سنگ باری کی جاتی ہے نہ ان سے روزی کمانے کا حق چھینا جاتا ہے۔ دنیا کا ہر باضمیر انسان اس صیہونی نسل پرستی اور دہشت گردی سے نفرت کرتا ہے جسے تم بے خبری سے پروان چڑھا رہے ہیں۔۔۔۔"

اس نے برہمی سے میری بات کاٹ دی اور کہا "دنیا کو سنانے اور دکھانے کے لیے ہمارے معبدوں میں بھی سارے ربی امن و محبت کے ایسے ہی نغمے گاتے ہیں لیکن ہیکلِ سلیمانی کے رکھوالوں کا اصل مشن وہی ہے جسے ہم آگے بڑھا رہے ہیں۔ یہ لکھ دیا گیا ہے کہ مسلمانوں کو ذلیل و خوار کیے بغیر ہم پوری قوت سے نہیں ابھر سکتے۔ تم کو بہت ڈھیل دی جا چکی ہے۔ اب شکنجہ کس دیا جائے گا۔ میں نے بچنے کی خوش فہمی تمہیں آج ہی بخشی ہے۔ اسے یاد رکھنا تم زندہ رہے تو جلد ہی دوبارہ بات ہو گی۔"

میں نے منہ توڑ جواب دینے کا ارادہ ہی کیا تھا کہ لائن اچانک بے جان ہو گئی اور میں نے شکست خوردگی کے عالم میں ریسیور کریڈل پر ڈال دیا۔

آرنک نیل کی باتیں بہت روح فرسا اور تشویش انگیز تھیں۔ اس وقت تک مجھے صرف اتنا معلوم تھا کہ راس البیڈا نے اپنے ذاتی سرمائے سے امریکا میں زیبوڑا اسٹارز کی داغ بیل ڈالی تھی اور وہ اس کے لیے ہر جائز و ناجائز طریقے سے نقد اکٹھا کرنے پر تلا ہوا تھا۔ پیسے کے بے دریغ استعمال سے وہ زیبوڑا اسٹارز کو اس قدر مضبوط اور فعال بنا دینا چاہتا تھا کہ وہ تنظیم دنیا بھر میں صیہونی غلبے کے صدیوں پرانے خواب کو حقیقت کا روپ دے سکے۔ بادی النظر میں یہ معلوم ہوتا تھا کہ عالمی اقتدار کے ان بھوکوں کی پہلی لڑائی ان قوتوں سے ہو گی جو سپر پاور بن کر دنیا کے مختلف علاقوں کو اپنی اپنی خفیہ عملداریوں میں بانٹ چکے تھے۔ یہ ایک ضمنی سی بات تھی کہ جمی لائبز کے قتل کے بعد راس البیڈا شپ پر قابض ہوا تو اس نے ہیروئن کی تجارت سے زیبوڑا اسٹارز کے مالی وسائل کو استحکام دینے کا فیصلہ کیا۔ یہ بدقسمتی تھی کہ ہیروئن کی عمدہ اقسام کی خریداری کے لیے پاکستان کے سرحدی قبائلی علاقوں کی منڈی ہمیشہ سے عالمی اسمگلروں کی آماجگاہ رہی تھی۔ وہاں مقامی ہی نہیں افغانستان میں تیار ہونے والی ہیروئن بھی فروخت ہونے کے لیے آتی تھی۔

میرے ذہنی نقشے کے مطابق ابتدا میں راس البیڈا نے ایلن ہمفرے اور پیٹر لنگ کے ذریعے اس منڈی پر قابض ہونے کی کوشش کی۔ اسے معلوم تھا کہ میں ماضی میں پاکستان سے ٹی کے پاؤں اکھاڑ چکا تھا اور اپنی سرزمین پر ہیروئن کی تیاری یا اس کے استعمال کا بدترین دشمن تھا اور دیرا بھی میری شریکِ کار رہی ہوئی تھی۔ اسے اندازہ تھا کہ ہم دونوں کو راہ سے ہٹائے بغیر وہ اپنے مقاصد میں کامیاب نہیں ہو سکے گا لہٰذا اس نے ایلن اور پیٹر کے ذریعے مجھے ٹھکانے لگانے کی کوششیں شروع کر دیں۔ میرے منظر سے ہٹنے کے بعد دیرا خود ہی پسپا ہو کر چلی جاتی۔ ایلن کی کئی ناکامیوں کے بعد راس البیڈا خود پاکستان پہنچا تو اس کے پاس پاکستان کی جوہری صلاحیتوں کے خلاف ایک بے داغ تخریبی منصوبہ موجود تھا جس پر عمل کر کے ایک اسلامی سلطنت کو بھاری نقصان پہنچایا جا سکتا تھا۔ ان دنوں مغربی حلقوں میں یہ من گھڑت کہانیاں عام تھیں کہ پاکستان کہوٹہ اور نیلور کے ایٹمی بجلی گھروں کے لیے حاصل ہونے والے یورینیم کی پوری مقدار ایٹمی ری ایکٹروں میں جلائے بغیر وہ اچھی خاصی چوری کر رہا تھا اور عالمی اداروں کی نظروں سے دور اسے افزودہ کر کے اسلامی ایٹم بم بنانے کی کوششوں میں مصروف تھا۔

ان کہانیوں کے پس منظر میں راس البیڈا کے نائن مشن

کا جواز نظر آتا تھا کیونکہ وہ بہرحال اسرائیل کی برتری کا علم بردار تھا۔

لیکن آزک جیل نے ناکامی کی جھلاہٹ اور اشتعال میں مبتلا ہو کر یہ اعتراف کر لیا تھا کہ راس المبذا نے کسی عارضی ضرورت کے تحت پاکستان کا سفر نہیں کیا تھا بلکہ زیوز اسٹارز کے منشور کے مطابق پاکستان عربوں سے بھی بڑھ کر اسرائیل کا دشمن تھا اس لیے اسے ہر طرح سے مفلوج کرنا ضروری قرار دے دیا گیا تھا۔ واضح الفاظ میں پاکستان کو زیوز اسٹارز نے اپنا سب سے بڑا دشمن ٹھہرایا تھا اور راس المبذا جیسا تباہ کن عزائم لے کر پاکستان آیا تھا۔ ہیروئن کی منڈی پر قبضہ کرنے کے ساتھ ساتھ وہ پاکستان کو ناقابل تلافی نقصان پہنچانے کا خواہاں تھا۔

آزک جیل کی طرف سے ہونے کے بعد کسی بڑے بجلی گھر کی تباہی کا اعلان بہت پریشان کن تھا مگر میری نظروں میں اس کا یہ انکشاف زیادہ اہم تھا کہ راس المبذا نے پاکستان میں بہت سے مخبر خریدے ہوئے تھے۔

اس بارے میں میری جملہ معلومات پرنس ساکا تک محدود تھیں۔ وہ کراچی کی زیر زمین دنیا کا واقعی ایک نامور شخص تھا جو ایک اشارے پر اجرتی قاتلوں سے لے کر معمولی مجرموں تک کو اپنے گرد جمع کر سکتا تھا اور وہ راس المبذا کے لئے کام کر رہا تھا۔

یہ راس المبذا اور ساکا کی بدقسمتی تھی کہ بولتے ہوئے ساکا کے کانوں کی غیر معمولی عمودی حرکت کی بنا پر اسے پہچان لیا گیا۔ شاید وہ میرے ہی ہاتھوں اپنے انجام کو پہنچتا لیکن قدرت کو کچھ اور ہی منظور تھا۔ اس کی محبوبہ کی چلائی ہوئی گولی میرے جسم کے بجائے ساکا کی ریڑھ کی ہڈی میں پیوست ہو گئی اور آخر کار وہ سی جیسے مرد نما زنانے کی آغوش میں دم توڑ گیا۔

ہو سکتا ہے کہ راس المبذا نے ساکا کے ذریعے دوسرے لوگوں سے بھی کام لیا ہو لیکن رابطے کی درمیانی کڑی ٹوٹ جانے کے بعد وہ شیرازہ بکھر گیا تھا۔ مجھے توقع نہیں تھی کہ راس المبذا کی موت کے بعد مقامی آبادی میں کوئی ایسا فرد باقی رہا ہو جو اس کے مشن کو آگے بڑھا سکے۔

دور دراز کی کڑیاں ملانے پر غفور بھٹی اور حاجی الٰہی مراد کا نام ذرا مشتبہ نظر آتا تھا۔ وہ ساکا کے ایما پر راجن اور کرم کو بمبئی سے غیر قانونی طور پر نیلورنامی سمندری گھاٹ تک لائے تھے لیکن وہ بات اور ساکھ رکھنے والے مجرم تھے جو اپنے خود ساختہ اصولوں کے مطابق اپنی لائن کا کام کرتے تھے۔ اس سے انحراف کر کے معاوضے پر کسی اور کے لئے کام کرنا شاید کسر شان سمجھتے تھے۔ ان کے بارے میں یہ سوچا بھی نہیں جا سکتا تھا کہ وہ راس المبذا کے لئے مخبری کا کام کر رہے ہوں گے۔

میں نے میدان عمل میں اترے ہوئے کرداروں کے بارے میں ایک بار پھر غور کیا لیکن مجھے کسی مشتبہ مقامی کا نام یاد نہیں آ سکا۔ بظاہر امریکن قونصل خانے کے بعض افسران ہی راس المبذا کے مشن کو آگے بڑھا سکتے تھے۔

وہ تینوں باری باری بیدار ہو کر آئے تو میں ان سے صرف اخباری اطلاعات پر تبادلۂ خیال کرتا رہا۔ سب کے یکجا ہونے کے بعد میں نے آزک جیل کی کہانی چھیڑی تو زیرا کا منہ بن گیا کیونکہ ان تینوں میں وہی سب سے پہلے بیدار ہوئی تھی مگر میں نے اسے بھی آزک جیل کی دوسری فون کال کی ہوا نہیں لگنے دی تھی۔

ان کو اپنی تشویش میں شریک کر کے بھی میں ان ممکنہ مسائل کا حل تلاش نہیں کر سکا جو آزک جیل کی دھمکیوں کے نتیجے میں پیدا ہو سکتے تھے۔ یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے ہم چاروں الفاظ کی بھول بھلیاں میں بھٹک رہے ہوں اور اپنے سوالوں کے جواب پانے سے قاصر ہوں۔

"اسحاق نیویارک میں بیٹھا اپنی برباری پر بری طرح تلملا رہا ہے۔" زیرا گفتگو کے ایک موڑ پر بولی تو میں چونک کر حیرت سے اس کا منہ دیکھنے لگا۔

"یہ اسحاق کہاں سے پیدا ہو گیا؟" میرے بولنے سے پہلے سلطان شاہ نے سوال داغ دیا۔

"اردو اور عربی میں آزک کو اسحاق ہی کہا جاتا ہے۔" وہ مسکراتے ہوئے بولی۔ "یہ بات مجھ سے بہتر تم لوگ جانتے ہو گے کہ ابراہیم، اسحاق، رازد، یعقوب اور سلیمان وغیرہ کو انگریزی میں ابراہام، آزک، زیوز، جیکب اور سولومن کہا جاتا ہے۔ دشمن کو اس کے صحیح نام سے یاد کرنا بہتر رہتا ہے۔"

"ایسا ہے تو پھر جیل کا ترجمہ بھی کروا لو اور اسے اسحاق گھنٹا رو۔" سلطان شاہ نے تیزی سے کہا۔

"اصولی اعتبار سے تمہاری تجویز بہت معقول ہے۔" زیرا نے اسے ٹالنے کے لئے سنجیدگی سے جواب دیا۔ "میں یہ کہنا چاہ رہی تھی کہ قلیل سی مدت میں اس کی دوسری فون کال اس کی ذہنی ہزیمت کا اظہار کر رہی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اس نے ہمیں ذہنی اذیت میں مبتلا کرنے کے لئے کسی بجلی گھر کی تباہی کی بے بنیاد دھمکی دی ہو۔"

"راس المبذا کا جانشین ذہنی طور پر اتنا دیوالیا نہیں ہو سکتا۔" میں نے کہا۔

"مسلسل مار کھانے کے بعد ہر مجرم گھٹیا حربوں پر اتر آتا ہے۔ زیوز اسٹارز اس اصول سے مستثنیٰ نہیں سمجھے جا سکتے۔ اب وہ ہمیں ذہنی طور پر نقصان پہنچانا چاہ رہا ہے۔ ہمیں فی الحال اس کی دھمکی کو جھوٹا جاننا چاہئے۔" زیرا اپنے موقف پر اصرار کرتے ہوئے بولی۔

"میں اسے حماقت سمجھتا ہوں۔ یہ کھلی دھمکی ہوتی تو وہ اڑانے والے ہفتے کے دن کا تعین نہ کرتا تاکہ ہم غیر معینہ مدت تک خوف اور بے یقینی میں مبتلا رہیں۔ دن بتا کر اس نے اپنے عزائم کا تعین واضح کر دیا ہے۔"

اسی وقت اول خان لوٹ آیا۔ اس کے پاس کمانڈر سعید کے مصوروں کے بنائے ہوئے خاکے موجود تھے جب کہ ہمارے پاس اس کے لئے اسحاق کے فون کی خبر موجود تھی۔
اسحاق کی رضامندی پر اس کا ردعمل مجھ سے مختلف نہیں تھا۔ وہ بے بسی سے اسے برا بھلا کہہ کر رہ گیا۔
نوال اس کے لائے ہوئے خاکے دیکھنے لگی۔ اول خان کو بے حد مضطرب دیکھ کر اس نے سوچتے ہوئے کہا۔ "اگر تم لوگ آزر یا اسحاق کی رضامندی کو اسی قدر اہمیت دے رہے ہو تو پھر میں احتیاطی تدابیر کے سلسلے میں اہم مشورے بھی دے سکتی ہوں۔ بڑے بجلی گھروں کے بارے میں مجھے کچھ باتیں معلوم ہیں جو تمہارے لئے کارآمد ثابت ہو سکتی ہیں۔"
"کسی بم سے تباہی پھیلانے کے لئے بجلی گھر کی کارکردگی یا ساخت سے واقف ہونا ضروری نہیں ہوتا۔" اول خان نے اس کی بات کو اہمیت دیے بغیر کہا۔ "بم ایک چٹان سے لے کر آبادی تک پرخچے اڑا سکتا ہے۔"
"میں یہی بتانا چاہ رہی ہوں۔" نوال نے کہا۔ "بجلی گھر میں دھماکا کرنے کے لئے ضروری نہیں کہ وہاں بم یا ڈائنامائٹ ہی لگایا جائے۔ یہ کارروائی اندر سے بھی رونما ہو سکتی ہے۔"
میں بظاہر خاکوں کو دیکھنے میں مصروف ہو گیا تھا مگر میرے کان ان دونوں کی باتوں پر لگے ہوئے تھے۔
"تفصیل بتاؤ۔" اول خان بے دلی سے کہہ رہا تھا۔ "ممکن ہوا تو ان امکانات کو بھی حفاظتی تدابیر میں شامل کر لیا جائے گا۔ ابھی ہفتہ آنے میں کئی دن باقی ہیں۔ شاید ہم تباہی کو ٹالنے میں کامیاب ہو سکیں۔"
"ایٹمی بجلی گھر اپنی جگہ پر ایک کنٹرول کیا ہوا ایٹم بم ہی ہوتا ہے جس کے قابو سے باہر ہونے کے امکانات کم ہوتے ہیں۔ ری ایکٹر اور بوائلر بھاپ بنانے کے لئے صرف حرارت پیدا کرتے ہیں۔ کہیں یہ بھاپ ٹربائن چلاتی ہے اور کہیں بند سے خارج ہونے والا پانی زبردست بہاؤ سے ٹربائن چلاتا ہے۔ ان سے آگے بڑے جنریٹر ہوتے ہیں جو بجلی پیدا کرتے ہیں۔ میری معلومات کے مطابق بڑے بڑے جنریٹرز کو اندر سے ٹھنڈا رکھنے کے لئے ہائیڈروجن گیس استعمال کی جاتی ہے۔ وہ کہیں سے بھی لیک ہو جائے تو ہولناک دھماکے سے آگ پکڑ کر سب کچھ بھسم کر سکتی ہے۔ دیگر حصوں کے مقابلے میں یہ کسی بھی بجلی گھر کا اہم انتظام ہوتا ہے جس میں معمولی سی گڑبڑ سے بہت بڑی تباہی نازل ہو سکتی ہے۔ اگر بجلی گھروں کی انتظامیہ کو خبردار کر دیا جائے تو اندر سے کسی تخریبی کارروائی کا امکان ختم کیا جا سکتا ہے۔"
"یہ سسٹم اسی قدر اہم ہے تو اسی طرح اس کی دیکھ بھال بھی ہوتی ہو گی۔ میری کوشش ہو گی کہ اس پر اب بہتر نگرانی شروع کرا دی جائے۔ کراچی سے مالاکنڈ تک چھوٹے اور بڑے بجلی گھروں کا ایک جال پھیلا ہوا ہے۔ پتا نہیں وہ تخریب کار کدھر کا رخ کریں گے۔ ایس پی ایف اپنے طور پر اتنی بڑی ذمے داری نہیں سنبھال سکتی۔ یہ کام اسلام آباد میں پانی اور بجلی کی وزارت سے ہی ہو سکے گا۔"
"میں تم سے سو فیصد متفق ہوں۔" میں نے ان دونوں کی گفتگو میں دخل دیتے ہوئے کہا۔ "یہ بتاؤ کہ راجن اور کرم کے خاکے مل جانے کے بعد اب تم کیا کر رہے ہو؟"
"ابھی ذرا مایوس کن ہے۔" اول خان نے گہرا سانس لے کر کہا۔ "میں ہوٹل کے منیجر سے ملتا ہوا آیا ہوں۔ اس نے رازداری کی ہدایت کے ساتھ روم سروس اسٹاف کو طلب کیا تھا مگر یہ خاکے ان سب کے لئے اجنبی ثابت ہوئے۔ وہی کارروائی کے لئے میرے دو آدمی اس وقت بھی ان خاکوں کی تصاویر کے ساتھ ہوٹل میں مامور ہیں اور پوری رازداری کے ساتھ وہاں ٹھہرے ہوئے لوگوں کو چیک کر رہے ہیں۔"
"کیا یہ خاکے غفور بھٹی کو دکھا لیے گئے ہیں؟" میں نے خاکے میز پر ڈال کر پوچھا۔
"وہ کمانڈر سعید کے مصوروں کے ساتھ کئی گھنٹے مصروف رہا ہے۔ اس نے ابتدائی خاکوں میں متعدد تبدیلیاں بتائی تھیں۔ اس کے مطمئن ہونے کے بعد ہی کمانڈر سعید نے یہ خاکے میرے حوالے کئے ہیں۔"
"کیا اسے یقین ہے کہ اس کی یادداشت پوری طرح اس کا ساتھ دے رہی ہے؟" میں نے پُرخیال لہجے میں سوال کیا۔
"اس سے میری ملاقات نہیں ہوئی مگر کمانڈر سعید کا یہی کہنا ہے کہ غفور بھٹی نے خدوخال کی ساری جزئیات پر پوری توجہ دے کر تبدیلیاں کرائی ہیں۔ اس کی یادداشت ساتھ نہ دیتی تو وہ اتنے جھمیلے میں پڑنے کے بجائے ابتدائی خاکوں پر ہی اطمینان ظاہر کر کے گلوخلاصی حاصل کر سکتا تھا۔"
"تم بھی گھبرا گئے ہو۔" میں نے مایوسی سے کہا۔ "ہمیں آس لگ گئی تھی کہ خاکے مکمل ہوتے ہی را کے دونوں ایجنٹ ہماری گرفت میں آ جائیں گے لیکن یہ کوشش رائیگاں جاتی نظر آ رہی ہے۔"
"ان کے بارے میں ہم ایک مرتبہ پھر اندھیرے میں ہیں۔" نوال ان خاکوں کو دیکھ کر بولی۔ "اب ایک ہی صورت باقی رہ جاتی ہے کہ اخبارات میں اور ٹیلی وژن پر ان تصویروں کی تشہیر کی جائے تاکہ وہ دونوں بوکھلا کر یہاں سے فرار ہو جائیں۔ جب تک وہ یہاں موجود ہیں، ہمارے سروں پر بھیانک اور شدید خطرات منڈلاتے رہیں گے۔"
"نہیں۔۔۔ اس وقت ہم یہ آخری طریقہ استعمال نہیں کریں گے۔" میں نے اول خان کے چہرے پر نظریں جما کر فیصلہ کن لہجے میں کہا۔ "مجھے محسوس ہو رہا ہے کہ ہمارے ساتھ کہیں نہ کہیں کوئی

گئی ہوئی ہے۔ نادیہ نے صاف بتایا ہے کہ ساکا نے اپنے دونوں اجنبی مہمانوں کو خاطر مدارات کے بعد صدر کے اس ہوٹل میں بھجوایا تھا پھر کیا وجہ ہے کہ ہوٹل کا عملہ اب ان دونوں کے خاکے پہچاننے سے انکار کر رہا ہے۔"

"جب کہ غفور بھٹی نے ان خاکوں کو مکمل کرانے کے لئے پورا پورا تعاون کیا ہے۔" سلطان شاد نے ٹکڑا لگایا۔

"غفور بھٹی ان کی شناخت کے لئے حرف آخر نہیں ہے۔ اس نے ان دونوں کو ویران سمندری گھاٹ پر ذرا سی دیر کے لئے سرسری نظروں سے دیکھا تھا۔ نادیہ نے گھنٹوں ان کی میزبانی کی ہے۔ میرے نزدیک اس کی تصدیق بہت ضروری ہے۔ میں چاہتا ہوں کہ اب یہ خاکے نادیہ کو دکھائے جائیں۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" اول خان فوراً ہی بول پڑا۔ "ہو سکتا ہے کہ غفور بھٹی کچھ ضروری تفصیلات بھول رہا ہو۔ نادیہ ایسی خامیوں کی نشاندہی کر سکتی ہے۔"

"اس مرتبہ میں بھی تمہارے ساتھ چلوں گا۔" میں نے معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔

اول خان میری اس پیش کش پر خوش ہو گیا۔ "اس جیسی منہ زور لڑکی سے تنہائی میں ملنا مجھے بھی پسند نہیں۔ وہ پوری کوشش کر رہی تھی کہ اپنے ناز و نخرے دکھا کر مجھے اپنی خوبصورتی کی طرف الجھا سکے۔ میں نے کئی بار اسے بری طرح جھنکار بھی دیا مگر وہ آخر تک باز نہیں آئی۔"

"تم نا محرم صحبت کا اثر ایسے ہی مواقع کے لئے کہا گیا ہے۔" سلطان شاد نے خلاف معمول کاریے کی ٹانگ توڑے بغیر کہا۔

"وہ ایک مستند طوائف زادی ہے۔ گہوارے سے محفل تک اس نے ایک ہی سبق سیکھا ہے اور ہر ایک پر اسی کو آزماتی ہو گی۔ یہ بتاؤ کہ وہ تم پر اتنی مہربان کیوں ہو رہی تھی؟ تم تو اس سے ایک الگ ہی قصے کے بارے میں چند باتیں معلوم کرنے کے لئے گئے تھے۔"

سلطان شاد کے اس بے تکلفانہ سوال پر اول خان سٹپٹا کر رہ گیا۔ غزالہ نے اس کی کیفیت بھانپ کر سلطان شاد کو ڈانٹا "شوخی میں آ کر بعض اوقات تم حد سے تجاوز کر جاتے ہو۔ تمہیں احساس ہونا چاہئے کہ ہر ایک سے تم اس طرح بات نہیں کر سکتے۔"

"کوئی بات نہیں۔" اول خان نے خفت آمیز ہنسی کے ساتھ کہا۔ "ایسی باتیں سامنے نہ کی جائیں تو پیٹھ پیچھے موضوع سخن بنتی ہیں۔ میں ان کا برا نہیں مانتا۔" یہ کہہ کر وہ سلطان شاد سے مخاطب ہو گیا۔ "تھانے میں ایس ایچ او اور دوسرے عملے نے مجھے جو عزت دی، اس سے نادیہ کو یہ غلط فہمی ہو گئی کہ میں پولیس کے محکمے کا کوئی بڑا افسر ہوں اور سادہ کپڑوں میں اس سے پوچھ گچھ کے لئے آیا ہوں۔ اسے ساکا کے قتل کے سلسلے میں اپنی گردن پھنستی ہوئی نظر آ رہی ہے۔ وہ چاہتی تھی کہ میں اسے اس الزام سے بچا لوں۔"

"اسے بچنا چاہئے۔" ریما نے سنجیدگی سے اپنا فیصلہ صادر کر دیا۔ "وہ ساکا کو گولی نہ مارتی تو ان ہی مشکلات سے دوچار ہو سکتا تھا۔ پھر بعد میں ہم ہی میں سے کسی کو ساکا کا خون اپنے سر لینا پڑتا۔ اور یہ حقیقت جہنم میں بھی زبانی رہے گی کہ وہ اپنی منہ بولی محبوبہ کے لگائے ہوئے زخم کے نتیجے میں مرا تھا۔"

"یہ منہ بولی محبوبہ کیا بلا ہوتی ہے؟" میں ریما سے پوچھے بغیر نہ رہ سکا۔

"جہاں تک میری معلومات کا تعلق ہے اس کے مطابق تمہارے مذہب میں نامحرموں کا آپس میں عشق لڑانا منع ہے۔ اس صورت میں صرف بیوی ہی انسان کی محبوبہ ہو سکتی ہے۔ لہٰذا دوسری عورتوں کو صرف منہ بولی محبوبہ ہی کہا جا سکتا ہے۔ جب منہ بولی بیٹی اور بہن ہو سکتی ہے تو محبوبہ کیوں نہیں ہو سکتی۔"

"تم نے زکرم اور دراجن کے بارے میں بہت اچھی بات سوچی ہے۔" اول خان نے نوک جھونک کا خاتمہ کرتے ہوئے کہا۔ "ہمیں وقت ضائع کئے بغیر نادیہ سے مل لینا چاہئے۔ وہ دونوں ہوٹل میں بیٹھ کر ہمارا انتظار نہیں کریں گے۔ وہ کسی بھی وقت اپنا ٹھکانا بدل سکتے ہیں۔"

"میں تیار ہوں۔" میں نے کہا اور اول خان فون کی طرف متوجہ ہو گیا۔

"مجھے گھر پر کوئی ضروری کام نہیں ہے۔ چاہو تو تم مجھے بھی اپنے ساتھ چلنے کا حکم دے سکتے ہو۔" سلطان شاد نے مسکین صورت بنا کر کہا۔

وہ خیر ضروری بھیڑ کا کام نہیں تھا۔ میں نے سلطان شاد کو سختی سے منع کر دیا۔ اول خان فون پر جیلر تھانے کے انچارج سے بات کر کے نادیہ کو وہاں تھانے میں بلوانے کا بندوبست کر رہا تھا۔

اس وقت تک ساکا کے قتل کے بارے میں یہ بات نہیں کھل سکی تھی کہ ساکا نادیہ کی چلائی ہوئی گولی کا نشانہ بنا تھا۔ اس کی لاوارث لاش بازار حسن کے مکینوں نے غسل اور باقاعدہ تجہیز و تکفین کے بغیر ہی قبر میں دبا دی تھی لیکن بعد میں لاش کو قبر سے نکال کر اس کا پوسٹ مارٹم کیا جا چکا تھا اور پولیس حقائق کا سراغ لگانے کے لئے اپنے روایتی انداز میں نادیہ اور زمرد بائی کو ڈرا دھمکا رہی تھی اور وہ اپنے احساس جرم سے خوف زدہ تھی۔

نادیہ پر کوئی الزام نہیں تھا اس لئے وہ حراست میں نہیں تھی۔ ایس ایچ او نے تفتیش کے بہانے اسے فوری طور پر تھانے میں بلانے پر آمادگی ظاہر کر دی تھی۔

ہم دونوں خاکے اپنے ساتھ لے کر پولیس اسٹیشن کی طرف روانہ ہو گئے۔

"میں حیران ہوں کہ ہر بڑے جرم کے پیچھے کہیں نہ کہیں ہیروئن کا عمل دخل ضرور ہونے لگا ہے۔" راستے میں اول خان نے باتوں باتوں میں کہا "تمہیں ذاتی تجربات سے نہ گزرا ہوتا تو میرے لئے یہ یقین کرنا دشوار ہوتا کہ دراصل ایجنڈا جیسے ادب بھی مرحلہ دار...

پایا ہوا گروہ اسٹارز نامی جماعت ہیروئن کے لئے لڑ رہی ہے۔"

ہیروئن آج کل ہر مجرم کی ایک معاشی ضرورت بن چکی ہے۔ بسوں میں سفر کرنے والے غریب لوگوں کی جیبیں کاٹنے والے سے لے کر قتل جیسی ہولناک واردات کرنے والے پیشہ ور اجرتی دہشت گرد تک سب مجرم سارے جرائم صرف پیسہ کمانے کے لئے کرتے ہیں۔ زیادہ پیسہ کما کر وہ زیادہ آسودگی اور خوشی حاصل کرتے ہیں۔ دنیا بھر میں مختلف قانونی پابندیوں اور تقاضوں، معاشرتی ردعمل کے باوجود ہیروئن کا نشہ بہت تیزی سے مقبول ہوا ہے اور اس میں بہت پیسہ ہے اسی وجہ سے ہر مجرم کسی نہ کسی اس سے فائدہ اٹھانے کی کوشش ضرور کرتا ہے۔ وہ اس لیبارٹری کی ہر قیمت سے مالا مال تھا لیکن اپنی زیر زمین تنظیم کے فنڈز میں تیزی سے اضافے کے لئے اسے بھی ہیروئن کی سوجھی۔ یہ ایک لعنت بن چکی ہے۔ جب تک اس کی طلب ختم نہیں ہوگی یا پھر اسے سرکاری سطح پر تحلیل نہیں دی جائے گی اس کی سحر انگیز جاذبیت ختم نہیں ہوگی۔ دن بدن ترقی کرتی رہے گی۔"

"سرکاری سطح پر تحلیل دینے سے تمہاری کیا مراد ہے؟" میری باتوں نے اسے حیرت زدہ کر دیا۔

"صرف امریکا ہی کی مثال لے لو۔" میں نے کہا۔ "وہاں سالانہ دس ہزار ٹن ہیروئن اسمگل کرنے کی کوشش کی جاتی ہوگی تو اس میں سے صرف ڈھائی ہزار ٹن اصل منڈی میں پہنچ پاتی ہے۔ باقی پکڑی جاتی ہے! پھر پکڑے جانے کے خوف سے آخری لمحات پر ضائع کردی جاتی ہے۔ یوں ضائع ہونے والی ہیروئن پر کی گئی سرمایہ کاری کا بوجھ بھی بچ نکلنے والی ہیروئن کی فروخت پر پڑتا ہے۔ یہ ہیر پھیر کامیاب اسمگلروں کے منافع کی شرح بڑھا دیتا ہے۔ اس بارے میں نرمی برتی جائے تو نفع کم ہوگا اور یہ بتدریج اپنا مقام کھوتی چلی جائے گی۔ اسی کے ساتھ یہ خطرہ بھی ہوگا کہ اس نرمی کے نتیجے میں ہیروئن کا استعمال وبائی صورت اختیار کرلے گا۔"

"تمہارا آخری اندیشہ اس تجویز کو خود ہی مسترد کر دیتا ہے۔ پابندیاں نرم پڑتے ہی ہر گھر ہیروئن کا نشانہ بن جائے گا۔ نفع میں کمی کا ازالہ فروخت میں اضافے سے ہو جائے گا۔ آخر پاکستان اور خلیج کے دوسرے ملکوں میں پابندی کے باوجود شراب جیسا نشہ بھاری مقدار میں اسمگل ہوتا ہے۔ مالیت کے اعتبار سے اس کا وزن اور حجم بہت زیادہ ہوتا ہے۔ بوتلوں کی ٹوٹ پھوٹ کا نقصان بھی ہوتا ہوگا اور پھر ہیروئن کے مقابلے میں اس پر نفع کی شرح بھی بہت کم ہے مگر بہت سے منظم گروہ جوئے بازی پر یہ دھندا کر رہے ہیں۔ ان تجربات کی روشنی میں ہیروئن کے خاتمے کی امید نہیں کی جاسکتی۔ اسے نزاکت ہی سے کچلا جاسکتا ہے مگر تمہاری یہ بات میری سمجھ سے باہر ہے کہ امریکا میں ہر سال ٹنوں کے حساب سے ہیروئن کی کھپت ہوگی۔ آج تک بڑی بڑی خبروں میں بھی صرف چند کلو ہیروئن پکڑے جانے کا ذکر آتا رہا ہے۔ امریکا میں اتنی ہیروئن کہاں جاتی ہوگی۔"

میں اس کی سادگی پر مسکرا دیا۔ "یہ خبریں ان طالع آزماؤں اور اناڑی مجرموں کی انفرادی ناکامیوں کے بارے میں ہوتی ہیں جو ایک کے سو بنانے کے چکر میں کسی لمبے سفر پر نکلتے ہیں۔ ہیروئن کی اصل اسمگلنگ پر کسی نہ کسی شخص مافیا یا دوسرے سنڈیکیٹ کی اجارہ داری ہوتی ہے۔ ان کے زر خرید سرکاری اہل کار ہر کھیپ کو یوں کانوں کان نکال دیتے ہیں کہ کسی کو اس کی ہوا بھی نہیں لگتی۔"

"مگر پھر بھی ہزاروں ٹن کی بات سمجھ میں نہیں آئی۔ یہ مقدار دو چار ٹن سے زیادہ نہیں ہو سکتی۔"

"شاید میں نے پہلے تمہیں بتایا تھا کہ عالمی اداروں کے ایک محتاط سروے کے مطابق پاکستان میں ہیروئن کے عادی افراد کی تعداد پچاس لاکھ سے زیادہ ہے۔ امریکا میں ہیروئنچی ستر لاکھ کی تعداد میں ہیں۔ وہ معاشی طور پر نسبتاً خوش حال ہیں اور اپنے نشے پر زیادہ رقم خرچ کرنے کی استطاعت رکھتے ہیں۔"

"وہ ستر لاکھ ہیروئنچی کتنی ہیروئن استعمال کر لیتے ہوں گے؟" اس نے دلچسپی سے پوچھا۔

"فی الحال انہیں چھوڑ دو۔ پاکستان کے کنگال اور بدحال ہیروئنچیوں کا حساب لگا لو۔ اگر ایک شخص دن میں صرف تین گرام ہیروئن استعمال کرتا ہو تو کل مقدار کتنی ہو جاتی ہے؟"

"تین گرام؟" ارسل خان نے بے اعتباری سے دہرایا۔ "یہ تو بہت کم ہے۔ میں نے کراچی کی متعدد فٹ پاتھوں پر عادی نشئی بابوؤں کی ٹولیوں کو دن میں تین چار بار نشہ کرتے دیکھا ہے۔"

"میں اوسطاً کم از کم ایک گرام فی خوراک کے حساب سے ایک شخص کے لئے یومیہ تین گرام لے رہا ہوں۔ امریکا میں یہ مقدار یقیناً بہت زیادہ ہوگی۔ پچاس لاکھ افراد تین گرام کے حساب سے یومیہ پندرہ ٹن ہیروئن چاٹ جاتے ہوں گے۔ سال بھر کے لئے یہ مقدار ساڑھے پانچ ہزار ٹن کے لگ بھگ ہو جاتی ہے۔ میں نے تو امریکا کے لئے بہت کم مقدار بتائی ہے۔ یہ ہزاروں ٹن کا لمبا کھیل ہے جبھی تو اس لیبارٹری اس کاروبار پر قبضہ کرنے کے لئے مرا جا رہا تھا اور امریکا کا صدر اس کی حمایت کرنے پر مجبور تھا۔ امریکا میں ہیروئن اس وقت ملین اور بلین نہیں ٹریلین ڈالر بزنس ہے۔"

"یہ اعداد و شمار چشم کشا بلکہ ناقابلِ یقین ہیں۔ صرف تین گرام فی کس سے ایسی ہیبت ناک مقدار بن جاتی ہے! اسی لئے کہا جانے لگا ہے کہ اب پاکستان کی مقامی ضروریات کے لئے بھی باہر سے ہیروئن آتی ہے۔ ہم تو بے حس ہی اپنی پیشتر فصلوں کو بیکار کرکے زمینوں پر غلہ اگانے لگے ہیں۔"

"یہاں یہ کام شخص نے بھی پردہ کر رکھا ہے۔ ابتدا میں ہیروئن کی پڑیاں چرس کی ایک گولی کے داموں بلکہ مفت میں بانٹی گئی ہیں اور پھر رفتہ رفتہ اس کے دام بڑھا دیے گئے۔ یہ ایک ایسی ہے کہ دیگر طبقوں کے علاوہ ہمارے ملک کی بعض مشہور زمانہ

درسگاہوں میں آزاد خیالی طالبات تک ہیروئن کا نشہ کرنے لگی ہیں۔"

"اس اعتبار سے دیکھا جائے تو بھی لائیڈ ہمارا بدترین دشمن تھا۔ وہ پاکستان میں بننے والی ہیروئن کو بیچ کر فروغ دے کر اپنے ملک کو ہیروئن کی وبا سے بچا رہا تھا۔ راس المبڈا اس کی ضد تھا۔ وہ یہاں کی ساری ہیروئن سمیٹ کر مشرقی منڈیوں میں بیچنے کی منصوبہ بندی کر رہا تھا۔"

"اس کا مشن اسی قدر ہوتا تو شاید ہم سب اسے نظر انداز کر دیتے بلکہ پس منظر میں رہ کر حتی الامکان اس کی مدد بھی کرتے لیکن آنرک بتا چکا ہے کہ زیوڈ اشارز ہیروئن سے ہونے والی آمدنی کو ہمارے خلاف دوسرے اور زیادہ جنگی محاذوں پر استعمال کرنے کا عزم رکھتے ہیں۔"

"جو کچھ ہو رہا ہے ٹھیک ہی ہو رہا ہے۔ باہر سے کوئی ہماری مدد نہیں کرے گا۔ جو آئے گا اپنے خفیہ عزائم کے ساتھ آئے گا۔ ہمیں اپنا گند خود ہی صاف کرنا ہوگا۔"

"دکھ اسی بات کا ہے کہ جو بات بہت آسانی سے میری اور تمہاری سمجھ میں آ جاتی ہے وہ ہمارے حکمرانوں کی سمجھ میں نہیں آتی۔ ہر آنے والا دوسری قوتوں کے کندھے پر سوار ہو کر اپنا قد بڑھانے کی کوشش کرتا ہے اور مدت کے قبل نیچے گرنے سے پہلے اس تماشے سے باہر نہیں آتا۔"

"تمہارا نام اب مقتدر حلقوں میں غیر معروف نہیں رہا ہے۔ تم جانتے ہو کہ ماضی میں ہماری پرامن ایجنسی سرگرمیوں کو جاری رکھنے کے لئے خراب شہرت رکھنے والے چند افراد کو خصوصی مراعات دی گئیں اور انہوں نے اپنے تمام وعدے پورے کر کے اپنا ایک مقام بنا لیا۔ تمہارے ہاتھ صاف ہیں۔ تمہاری ان آنکھیں ایسی توجہ سے بنی جائیں گی۔"

"مجھے معاف رکھو۔" میں نے ہنس کر ہاتھ جوڑ دیے "سیاست میرا میدان نہیں ہے۔ میں بس دعا کر سکتا ہوں کہ جن لوگوں کا یہ کام اور پیشہ ہے وہ اپنی ذات کے خول سے باہر نکل کر اس کی نزاکتوں کو سمجھیں تاکہ راس المبڈا جیسے سازشی کسے دوستی اور کے روپ میں یہاں آ کر ہمارے سینوں پر مونگ نہ دل سکیں۔"

"راس المبڈا کا قصہ تمام ہوا۔ اب تو مجھے راجن اور درکرم کی فکر ہے۔"

"طارق سے ملاقات کے بعد کوئی نہ کوئی نئی راہ ملے گی۔ میں ابھی مایوس نہیں ہوا ہوں۔"

اس نے ہونٹ بھینچ کر اپنی ساری توجہ بے ہنگم ٹریفک پر مرکوز کر دی۔

دراز قامت، خوف زدہ چہرے اور فربہی مائل جسم کے مالک ایس ایچ او نے پانچ سپاہیوں کی باوردی نفری کے ساتھ ایڑیاں بجا کر ہمارا استقبال کیا۔ تھانے کی حدود میں سنسنی پھیل گئی۔

اول خان نے شاید فون پر ہی ایس ایچ او کو بتا دیا تھا کہ وہ ضرورت سے زیادہ تھانے میں نہیں ٹھہرے گا۔ وہ ہم دونوں کو اپنے ساتھ لے کر عمارت میں داخل ہوا۔ ڈیوٹی پر موجود عملہ اپنی اپنی جگہ پر مستعد بیٹھا ہوا تھا۔ ایس ایچ او ہمیں راہداری کے دوسرے سرے کی طرف لیتا چلا گیا جہاں آہنی سلاخوں والے دروازے کے پیچھے دو قیدی لاک اپ میں بند تھے۔

لاک اپ کے برابر میں ایک بند کمرے کا دروازہ کھول کر اس نے ہمیں اندر جانے کی دعوت دی اور پھر خود واپس لوٹ گیا۔ وہ ایک دم گھٹنے اور پراسرار سا کمرا تھا جس کی سپاٹ دیواروں میں کھڑکی یا روشندان نام کی کوئی چیز نہیں تھی۔ فضا میں ہلکی ہلکی عفونت زدہ سیلن رچی ہوئی تھی۔ چھت کے وسط میں لٹکا ہوا کم روشنی والا بلب کام نہ کر رہا ہوتا تو اس کمرے میں اتنی تاریکی ہوتی کہ ہم دونوں شاید ایک دوسرے کی شکلیں بھی واضح طور پر نہیں دیکھ سکتے تھے۔ فرش اور دیواروں کے نچلے حصوں پر گہرے داغ تھے جو خون کے اترے ہوئے رنگ کی نشاندہی کر رہے تھے۔ اس منظر اور ماحول میں وہاں رکھی ہوئی دو آرام دہ کرسیاں نہایت غیر موزوں نظر آ رہی تھیں۔

"کیا اس افسر کو معلوم تھا کہ تم اپنے ساتھ کسی اور کو بھی لا رہے ہو؟" میں نے ان کرسیوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے اول خان سے پوچھا۔

"دوسری کرسی طارق کے لئے ہے۔ کل رات میں نے خاص طور پر اس کے لئے کرسی منگوائی تھی۔"

میں نے کرسی پر بیٹھتے ہوئے مسکرا کر کہا۔ "پھر تو سلطان شاہ کا سوال بے تکا نہیں تھا۔ تم نے عورت سمجھ کر اسے بیٹھنے کے لئے جگہ دی اور اس کے اندر کی طوائف تمہاری اسے تمہاری کمزوری سمجھ کر تم پر ڈورے ڈالنے کی کوشش کرنے لگی۔ ان لوگوں کو ذرا سامنے بٹھا لو تو یہ منہ کو آنے لگتے ہیں۔"

جواب میں اول خان ہنس کر رہ گیا۔ وہ کہہ بھی کیا سکتا تھا۔ چند ہی لمحوں میں ایک سپاہی تیسری کرسی بھی لے آیا۔ اس نے ایڑیاں بجا کر ہم دونوں کو سلام کیا اور کرسی رکھ کر واپس چلا گیا۔ اس کے جاتے ہی تھانیدار طارق کے ساتھ آ پہنچا۔

طارق نے دروازے میں قدم رکھا تو اس کا رنگ پہلے ہی سے اڑا ہوا تھا۔ مجھے دیکھتے ہی وہ ٹھٹک کر یوں اپنی جگہ پر رک گئی جیسے اسے اپنی نگاہوں پر یقین نہ آ رہا ہو۔ تھانیدار اس کے ساتھ تھا اس لئے اس کے چہرے کے تیزی سے بدلتے ہوئے تاثرات نہ دیکھ سکا اور اسے چوکھٹ سے اندر دھکیل کر باہر سے دروازہ بند کر دیا۔ طارق پھر بھی آگے نہ بڑھی۔ وہ ایک ٹک مجھے گھورے جا رہی تھی۔ اس کا چہرہ فق ہو گیا تھا اور آنکھوں میں ہراس سمٹ آیا تھا کیونکہ میں اس کے ہاتھوں ماگا کے زخمی ہونے کا عینی شاہد تھا۔

"مجھ سے ڈرنے کی ضرورت نہیں۔" میں نے نرمی سے کہا

میری اور رتنی ساکا کے ساتھ تھی۔ تم سے مجھے کوئی پرخاش نہیں ہے۔ اگر تم نے ساکا کے اجنبی مہمانوں کے بارے میں ہمارے ساتھ تعاون کیا تو میں بھول جاؤں گا کہ ساکا کس کی گولی سے زخمی ہوا تھا۔ دوسری صورت میں میرا بیان سنتے ہی پولیس تمہیں براہ راست لاک اپ میں ڈال دے گی۔"

"ہم۔ میں تمہارے ساتھی کو ہر بات بتا چکی ہوں۔" اس کے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی آواز نکلی۔ میری دھمکی سنتے ہی اس کے قدم حرکت میں آ گئے اور وہ اس مختصر سے کمرے میں رکھی ہوئی تیسری کرسی پر بیٹھ گئی۔

"اب اس سے آگے بات ہو گی؟" اول خان نے لفافے میں سے کاغذی خاکے نکال کر اس کی طرف بڑھاتے ہوئے کہا۔ "یہ دیکھو اور بتاؤ کہ کیا یہ تصویریں ان ہی دونوں کی ہیں؟"

نادیہ نے اول خان سے وہ خاکے لئے تو اس کے ہاتھ کپکپا رہے تھے۔ اس نے دونوں خاکوں کو الگ الگ ہاتھوں میں تھام کر غور سے دیکھنا شروع کیا پھر سر ہلاتے ہوئے بولی۔ "نہیں۔ ان تصویروں میں ان دونوں کی تھوڑی بہت شباہت ہے مگر یہ ان کی تصویریں نہیں ہیں۔"

میری اور اول خان کی نگاہیں چار ہوئیں۔ نادیہ کے جواب نے ہم دونوں کے سر سے ایک بڑا بوجھ ہٹا دیا تھا۔ اگر وہ دونوں خاکے مطلوب آدمیوں کے نہیں تھے تو نہیں ہوٹل کا عملہ مر کر بھی شناخت نہیں کر سکتا تھا۔ ہوٹل کی حد تک اول خان کی مہم کسی ناکامی سے دوچار نہیں ہوئی تھی۔

اس اطمینان کے ساتھ ساتھ میرے ذہن میں بچھو کے ڈنک کی طرح ایک خلش نے بھی سر ابھارا تھا۔ اگر غفور بھٹی نے سرسری طور پر ان خاکوں کو درست تسلیم کر لیا ہوتا تو خاکوں کی خامی کو اس کی یادداشت کا قصور قرار دے کر نظرانداز کیا جا سکتا تھا۔ اول خان نے بتایا تھا کہ اس نے گہری دلچسپی کا مظاہرہ کرتے ہوئے مصوروں سے ان خاکوں میں متعدد تبدیلیاں کرائی تھیں۔ آخر کیا وجہ تھی کہ غفور بھٹی اتنے ارتکاز سے کام لینے کے باوجود ان خاکوں میں اصل مجرموں کی ایسی قریب ترین شباہت بھی نہیں لا سکا تھا جس کی بنا پر نادیہ پہلی نظر میں اپنے مہمانوں کو پہچان لیتی۔ میرے ذہن میں پہلی بار ایک شبے نے سر ابھارا کہ کہیں غفور بھٹی نے دیدہ دانستہ ہمیں گمراہ کرنے کی کوشش نہ کی ہو مگر میں اپنے ذہن پر زور ڈالنے کے باوجود ایسا کوئی جواز تلاش نہیں کر سکا جو غفور بھٹی کو ایسی کسی کوشش کی طرف مائل کرتا۔

اس کے لئے راجن اور وکرم دو معمولی غیر ملکی گاہک تھے۔ انہیں بھٹی سے کراچی لانے کا معقول معاوضہ لیا گیا تھا۔ اس میں غفور بھٹی کا کمیشن بھی شامل رہا ہو گا۔ اس کے برعکس کمانڈر سعید ایک طاقتور افسر تھا۔ غفور بھٹی واقف رہا ہو گا کہ سمندر میں رہ کر مگرمچھ سے بیر پیدا کرنا اس کے کاروبار کے لئے سود مند ثابت نہیں ہو سکتا۔ وہ کسی اور کے ساتھ فریب کر سکتا تھا مگر کمانڈر سعید کو اتنا کھلا دھوکا نہیں دے سکتا تھا۔

"تھوڑی بہت شباہت کہاں کہاں مل رہی ہے؟" اول خان نے نادیہ سے پوچھا تھا۔

نادیہ نے دوبارہ خاکوں پر نظریں جمائیں اور چند ثانیوں کے توقف کے بعد آہستہ آہستہ کہنے لگی۔ "ان کے چہرے ایسے کتابی سے نظر آ رہے تھے۔ ان کے سروں کے بال اور کان بھی ان تصویروں سے ملتے جلتے ہیں۔ وکرم کی پیشانی سے آگے کے بال اڑے ہوئے تھے اور... اور بس۔ باقی سب مختلف ہے اور ہاں!" اس نے یوں چونک کر کہا جیسے اسے کوئی نئی بات یاد آ گئی ہو۔ "ان دونوں کے چہرے صفاچٹ تھے۔ یہاں راجن کے ہونٹوں پر ہلکی سی مونچھیں بنی ہوئی ہیں۔ یہ کوئی اور ہی معلوم ہوتا ہے۔"

"یہ ان دونوں کے خاکے بنانے کی ابتدائی کوششیں ہیں۔" اول خان نے اپنی کرسی پر آگے جھک کر کہا۔ "اب تمہیں چند گھنٹوں کے لئے ہمارے ساتھ چلنا ہو گا۔ تم ہمارے مصوروں کو بتاؤ گی کہ ان خاکوں میں کہاں کہاں تبدیلیاں کرنی ہیں۔"

"میرے ساتھ کوئی گڑبڑ تو نہیں ہو گی؟" اس نے ہراساں ہو کر پوچھا۔ اس وقت اس کی دلکش آنکھیں خوف اور بے یقینی سے پھیلی ہوئی تھیں۔

میرا دل چاہا کہ اس سے صاف صاف کہہ دوں کہ گڑبڑ صرف عزت دار خواتین محسوس کرتی ہیں جب کہ وہ موروثی طور پر گڑبڑ کے ذریعے روزی کمانے والے ایک خاندان سے وابستہ ہے مگر میں خاموش ہی بیٹھا رہا۔ اس وقت ہمیں اپنے مجرموں کی نشاندہی کے لئے اس کی بھرپور مدد کی ضرورت تھی۔

"تم اطمینان رکھو۔" اول خان نے اس سے کہا۔ "تڑپتی تمہیں اصل بات بتا چکا ہے۔ اپنا کام پورا کرنے کے بعد تم اپنے گھر لوٹ جاؤ گی۔ ہو سکتا ہے کہ ساکا کے قصے میں بھی تمہارا پیچھا چھوڑ دیا جائے۔"

"میں نے جان بوجھ کر ساکا کو نہیں مارا۔" وہ رندھی ہوئی آواز میں بولی۔ "وہ گولی میں نے تڑپتی کو روکنے کے لئے چلائی تھی مگر میری بدقسمتی سے ساکا اس کی زد میں آ گیا تھا۔"

"اس بارے میں وضاحتیں کر کے تم اپنی پوزیشن خراب کر لو گی۔" اول خان نے اسے تنبیہ کی۔ "ہمیں سب معلوم ہے۔ تمہارا نشانہ خطا نہ ہوتا تو وہ گولی تڑپتی کے لئے مہلک ثابت ہو سکتی تھی۔ قتل کے ارادے سے چلائی ہوئی گولی قاتلانہ حملے کے برابر ہوتی ہے۔"

"میرا کسی کو قتل کرنے کا ارادہ نہیں تھا۔" اس نے روہانسی آواز میں کہا۔ "ساکا کی مرضی کے مطابق میں تڑپتی کو روکنا چاہ رہی تھی۔ مجھ جیسی لڑکی کسی کو کیسے قتل کر سکتی ہے۔"

"میں کہہ رہا ہوں کہ بحث مت کرو۔ ساکا کا قتل اب ایک

زرد اور نیلی حقیقت کی طرح تمہارے سامنے ہے۔ جتنی بحث کرو گی، الجھن بڑھتی جائے گی۔ تمہارے اطمینان کے لئے اتنا ہی کافی ہونا چاہئے کہ زینی اس واقعے کو اپنی یادداشت سے کھرچ رہی ہے۔ تم اسے یہ بتا دو کہ تم کہیں گئی تھی۔"

"میں چلنے کے لئے تیار ہوں مگر مجھے اپنی ماں کو سمجھانا ہوگا۔" اس نے ہچکچاتے ہوئے کہا۔

"تم اپنی ماں سے یا کسی اور سے بھی ذکر نہیں کرو گی کہ تمہیں کہاں لے جایا گیا تھا۔ میں کل رات بھی تمہیں بتا چکا ہوں کہ دونوں مہمانوں کے بارے میں پوچھ گچھ کی خبر پھیلی تو تمہارے ستارے گردش میں آ جائیں گے۔"

"مجھے معلوم ہے۔ میں نے کل بھی ماں کو یہی بتایا تھا کہ مجھ سے ساگا کے بارے میں پوچھ گچھ ہوئی تھی۔" اس نے جلدی سے کہا "اس وقت بھی میں اسے یہی بتاؤں گی۔ تم اسے کچھ بتانے کا موقع دیے بغیر مجھے لے گئے تو وہ بازار میں کہرام مچا دے گی۔ وہ تھانے میں ہی ہے۔ میں اس سے بات کر کے آ جاؤں گی۔"

اول خان نے اٹھ کر خاموشی سے دروازہ کھولا تو باہر تھانے دار چند سپاہیوں کے ساتھ مستعدی سے موجود تھا۔

"انور صاحب! ماریہ کو ذرا سی دیر کے لئے اس کی ماں سے ملوا دو۔ اس دوران میں ایک فون کروں گا۔" اول خان نے اس سے کہا۔ "پھر یہ کچھ دیر کے لئے ہمارے ساتھ جائے گی۔"

اسی لمحے دیوار کی اوٹ سے کرخت چہرے اور سلونے خدوخال والی ایک ادھیڑ عمر لیڈی کانسٹیبل نکل آئی۔ اس نے کمرے میں آ کر ماریہ کا بازو پکڑا اور تھانے دار کے اشارے پر اسے باہر لے چلی۔ اس کے پیچھے اول خان، انور کے ساتھ ہو لیا۔ میں دونوں خاکے لفافے میں ڈال چکا تھا۔ میں بھی ان کے ساتھ چل رہا۔

لیڈی کانسٹیبل ماریہ کو لے کر راستے میں ہی ایک کمرے میں گھس گئی جہاں شاید زہرہ بائی اپنی بیٹی کی واپسی کا انتظار کر رہی تھی۔ تھانے دار ہمیں لے کر سیدھا اپنے دفتر کی طرف بڑھتا چلا گیا۔

دفتر میں اول خان کو متذبذب پا کر تھانے دار نے فوراً ہی موقع کی نزاکت بھانپ لیا اور اپنی نشست پر جانے کے بجائے دروازے کی طرف مڑتے ہوئے بولا۔ "سر! آپ فون کر لیں۔ میں ذرا لڑکی کو دیکھ کر آتا ہوں۔ اس کی ماں بڑی ڈراما باز عورت ہے۔ کہیں وہ کوئی ہنگامہ کھڑا نہ کر دے۔"

تخلیہ ہوتے ہی اول خان نے فون پر ایک نمبر ملانا شروع کر دیا۔ میرے لئے یہ سمجھنا دشوار نہیں تھا کہ وہ تبدیل شدہ صورت حال پر کمانڈر سعید سے مشورہ کرنا چاہ رہا تھا۔

اول خان نے ماریہ کو سختی سے اپنی زبان بند رکھنے کی ہدایت دی تھی مگر اس بازاری لڑکی پر زیادہ اعتبار نہیں کر سکتا تھا۔ راجن اور وکرم کے قلمی خاکوں کی تصدیق کے لئے اسے اعتماد میں لینا ناگزیر تھا۔ اس سے آگے وہ بھروسے کے قابل نہیں تھی۔ میری خواہش تھی کہ اول خان اس کے ساتھ ٹیلی اینجلی جنس کے راز کا سخ نہ کرے تاکہ اس اہم لڑکی کے ذریعے ہمارے دوسرے راز میں رہ سکیں۔

اول خان چند منٹ تک دھیمی آواز میں کمانڈر سعید سے فون پر بات کرتا رہا۔ کمرے میں چھت سے لٹکے ہوئے سرکاری پنکھے کی گھوں گھوں کی وجہ سے اس کے پورے فقرے میرے پلے نہیں پڑ سکے۔ ریسیور رکھ کر اس نے بتایا کہ کمانڈر سعید نے اسے ماریہ کے ساتھ اسٹیٹ بینک کی پانچویں منزل پر بلایا تھا جہاں ایک علیحدہ کمرے میں اس کے مصور ماریہ کی مدد سے قلمی خاکوں میں رد و بدل کر لیتے۔

انور نامی ایس ایچ او کافی ذہین اور فرض شناس افسر تھا۔ اس نے اول خان کی ضرورت کے تحت اسے تخلیہ فراہم کر دیا تھا لیکن اس کی طرف سے غافل نہیں تھا۔ ہم دونوں مختصری رسمی گفتگو کے بعد کرسیوں سے اٹھے تو وہ فوراً ہی اندر آ گیا۔ اس کے چہرے سے ہلکی سی تشویش جھلک رہی تھی۔

"کام ہو جانے کے بعد آپ لڑکی کو گھر کے بجائے یہیں بھجوا دیں۔" اس نے متذبذب ہو کر اول خان سے کہا۔ "میں یہاں سے ماں بیٹی کو ان کے گھر روانہ کر دوں گا۔"

"تو کیا ماریہ کی واپسی تک زہرہ دراصل تھانے میں ہی رکی رہے گی؟" میں نے پوچھا۔

"جی۔ کچھ ایسی ہی بات ہے۔" اس نے جھجکتے ہوئے جواب دیا۔ "وہ اپنی بیٹی کے پیچھے پیچھے جانے پر مصر تھی۔ اسے بڑی مشکل سے روکا گیا ہے۔ آپ اطمینان سے اپنا کام کر لیں۔ میں اسے دیکھ لوں گا۔"

"بہت خبیث عورت ہے۔" اول خان نے قدرے بیزاری سے کہا۔ "اس کی بچی میں کون سے لعل جڑے ہوئے ہیں جنہیں کوئی چرا لے گا۔ تھانے میں بیٹھ کر کوئی جی دار عورت ہی ایسی اکڑ فوں دکھا سکتی ہے۔"

"وہ بہت پرانی پاپی ہے۔ کہتی ہے کہ بیٹی کو پولیس والوں کے پاس چھوڑ کر اکیلی واپس گئی تو بازار میں باتیں بنیں گی اور اس کی عزت کرکری ہو جائے گی۔" انور نے سر جھکا کر کہا۔

"خوب! اس کا مطلب ہے کہ ایسی عورتوں کی بھی کوئی عزت ہوتی ہے۔"

"وہ یہی کہتی ہے۔ یہ سب اس کا ڈھونگ ہے۔ آپ اس کی فکر نہ کریں۔ میں سب سنبھال لوں گا۔"

ہم تینوں باہر آئے تو ماریہ ایک لیڈی کانسٹیبل اور کسی سپاہی کی معیت میں راہداری میں ہماری منتظر تھی۔ اس کے گلابی چہرے پر خوف اور تشویش کے سائے بہت گہرے ہو چکے تھے۔

انور نے اپنے آدمیوں کے ساتھ گاڑی تک آ کر ہم

رخصت کیا۔ ماریہ ایک خطرناک بازاری لڑکی تھی۔ وہ ساگا کی چھت کے نیچے پستول یا ریوالور سے فائر کر کے غیر ارادی طور پر اسے زخمی کر چکی تھی۔ حفاظتی نکتۂ نظر سے اس پر اعتبار نہیں کیا جا سکتا تھا۔ میں نے اسے اول خان کے برابر والی پسنجر سیٹ پر جگہ دے دی اور خود دروازہ کھول کر عقبی نشست پر براجمان ہو گیا۔

ماریہ نے خوف اور دباؤ کے تحت ہمارے ساتھ چلنے کا فیصلہ ضرور کر لیا تھا مگر اس کے ذہن میں اپنی سلامتی کے بارے میں شکوک و شبہات کا لاوا ابل رہا تھا جس کا اظہار رہ رہ کے کیے جانے والے مختصر اور منتشر سے سوالات سے ہو رہا تھا۔ ہم دونوں اپنی واضح حکمت عملی کے تحت اسے دلاسے دیتے رہے اور پھر جب ہم مختصر مسافت طے کر کے اسٹیٹ بینک پہنچے تو ماریہ کا اعتماد بڑی حد تک بحال ہو چکا تھا۔

پانچویں منزل پر اسٹیٹ بینک کے اہم اور اعلیٰ افسران کے دفاتر واقع تھے جس کی وجہ سے وہاں کے ماحول میں بھی چہل پہل اور پراسراریت کے اثرات نمایاں تھے۔ ہم تینوں کانفرنس روم کے دروازے پر پہنچے تو ایک شخص نے ہمیں عزت و احترام سے اس وسیع کمرے میں پڑی ہوئی لمبی سی میز کے گرد بٹھا دیا۔ اسے اس کے افسر کی طرف سے ہماری پذیرائی کی ہدایت مل چکی تھی مگر کمانڈر سعید اور اس کے مصور اس وقت تک وہاں نہیں پہنچے تھے۔

اس خشک اور باوقار کمرے میں پہنچ کر ماریہ بہت مرعوب نظر آ رہی تھی۔ چائے پینے کے دوران اس نے مجھ سے پوچھا۔ "ساگا تم کو بہت برے ناموں سے یاد کر رہا تھا۔ میں سمجھی تھی کہ تم بھی اسی جیسے لوگوں میں سے ہو گے لیکن اب پتا چل رہا ہے کہ تم نیوی کے کوئی افسر ہو۔ کیا میرا یہ اندازہ درست ہے؟"

"اپنی تسلی کے لیے تم جو چاہو سمجھ سکتی ہو۔" میں نے کہا۔ "حقیقت یہ ہے کہ میں ساگا کی طرح کوئی مجرم نہیں بلکہ مجرموں کا دشمن ہوں۔ ساگا سے میری دشمنی کا یہی سبب تھا۔"

"پولیس والے تم سے اتنا ڈرتے ہیں تو تم نے ساگا کے گھر میں اکیلے داخل ہونے کا خطرہ کیوں مول لیا تھا؟ میری طرح اسے بھی تم تھانے میں بلوا سکتے تھے۔ تم نے ایسا کیا ہوتا تو وہ آج بھی زندہ ہوتا۔"

"یہ باریکیاں تمہاری ننھی سی عقل میں نہیں آ سکتیں۔ بڑے مجرموں کو بھنک بھی مل جائے کہ کوئی سرکاری ایجنسی ان کی ذات میں دلچسپی لے رہی ہے تو وہ ان کا سامنا کرنے کے بجائے فوراً زیر زمین چلے جاتے ہیں۔"

تھوڑی دیر میں کمانڈر سعید اپنے دونوں مصوروں کے ساتھ وہاں آ پہنچا۔ مجھ سے تعارف ہوتے ہی وہ والہانہ خوشی کا اظہار کرتے ہوئے بغل گیر ہو گیا۔ اول خان نے ماریہ کی وجہ سے اس کے تعارف سے اس کا عہدہ حذف کر دیا تھا۔ اسی احتیاط کی بنا پر ہمارے درمیان زیادہ بات نہیں ہوئی۔ وجیہ اور دراز قامت کمانڈر سعید نے میرا ہاتھ گرمجوشی سے تھاما ہوا تھا۔ اس نے مختصر بریفنگ کے ساتھ ماریہ کو اپنے مصوروں کے حوالے کیا اور ہمیں ساتھ لے کر کانفرنس روم سے باہر نکل گیا۔ باہر آتے ہی اس نے میری تعریفوں کے ایسے پل باندھ دیے کہ مجھے ندامت ہونے لگی۔

اس بار وہ ہمیں اسی طور پر ایک ڈائریکٹر کے مکلف اور آراستہ دفتر میں لے گیا۔ اس ڈائریکٹر سے اپنے گہرے مراسم کی بنا پر ہی اس نے اسٹیٹ بینک کی عمارت کو اپنی ایک سرکاری ضرورت کے لیے استعمال کرنے کا اہتمام کیا تھا۔ وہاں بیٹھتے ہی کمانڈر سعید نے ہم دونوں کو اپنے دوست سے متعارف کرایا اور پھر تحیر زدہ انداز میں یوں گفتگو چھیڑ دی جیسے میں ماضی میں محیرالعقول کارنامے انجام دیتا رہا ہوں۔

وہ بحری فوج کے ایک ایسے شعبے میں ذمے دار افسر تھا جو گرد و پیش میں رونما ہونے والی ہر تبدیلی پر نگاہ رکھنے کا فرض انجام دیتا ہے۔ اپنی ان پیشہ ورانہ سرگرمیوں کی بنا پر وہ اندر کی ایسی باتوں سے بھی باخبر تھا جو کبھی بھی منظر عام پر نہیں آ سکی تھیں اور انہیں پوری رازداری سے دبا دیا گیا تھا۔

راس الیبڈا کے عبرتناک انجام پر اسے بے حد خوشی تھی۔ اس کی رائے تھی کہ راس الیبڈا نے جس مکاری سے اپنی ذات کو رازق ذرک کے سفارتی روپ میں چھپا رکھا تھا اس کے پیش نظر اس کے خلاف کوئی مؤثر باضابطہ کارروائی نہیں کی جا سکتی تھی۔ اس کی کہانی کا بہترین انجام یہی ہو سکتا تھا جو ہوا تھا۔ وہ ایک ذمے دار فوجی افسر تھا اور اس وقت تخلیے کے بجائے اپنے ایک دوست کے دفتر میں موجود تھا اس وجہ سے اس نے ایک امریکی بحری جہاز کے عرشے سے پرواز کر کے آنے والے ہیلی کاپٹر کی تباہی پر کوئی غیر محتاط تبصرہ نہیں کیا۔ وہ ایک حساس بین الاقوامی معاملہ تھا جس پر سرکاری مؤقف سے ہٹ کر ایک لفظ بھی بولنا خطرناک ثابت ہو سکتا تھا۔

بینک افسر نے ظاہری طور پر ہماری گفتگو کے بارے میں کسی تجسس کا مظاہرہ نہیں کیا۔ وہ اپنے سامنے رکھی ہوئی فائلوں کے مطالعے میں منہمک ہو چکا تھا۔ ویسے بھی یہ ظاہر تھا کہ وہ بھروسے کے قابل نہ ہوتا تو کمانڈر سعید اس اہم ملاقات کے لیے اس کا دفتر ہرگز استعمال نہ کرتا۔

ہمیں وہاں بیٹھے تھوڑی ہی دیر ہوئی تھی کہ اردلی نے اندر آ کر اطلاع دی کہ کمانڈر سعید کے مصور اس سے ملنا چاہ رہے تھے۔ میرے کان کھڑے ہو گئے۔ شاید کانفرنس روم میں کوئی نیا مسئلہ کھڑا ہو گیا تھا۔

اردلی نے یہ پیغام اپنے افسر سے مخاطب ہو کر دیا تھا۔ اس نے استفسار طلب نظروں سے اول خان کی طرف دیکھا تو اس نے اردلی سے کہا۔ "ان میں سے ایک کو میرے پاس لے آؤ۔ دوسرا وہیں لڑکی کے پاس درکار ہے۔"

فوجیوں کی ہلاکت کے بارے میں بہت حساس ہو گئے ہیں۔ وہ یہ بات گوارا کر لیتے ہیں کہ امریکا کے وسیع تر مفاد میں ان کے اڑا کے ہوئے ٹیکسوں کی بھاری رقوم سمندر پار فوجی تنصیبات اور تجارتی بات پر خرچ کی جاتی رہیں لیکن دوسروں کی سلامتی کے لیے وہاں کے فوجیوں کو قربانی کا بکرا بنانے کا تصور دن بدن کمزور ہوتا جارہا ہے۔ اب تک وہاں کے اخبارات نے اس پورے واقعے کے بخیے ادھیڑ ڈالے ہوں گے کیوں کہ یہودیوں کے زیر اثر ہونے کے باوجود وہاں کا پریس بہت آزاد ہے۔"

"ہٹلر نے شاید بہت سوچ سمجھ کر یہودیوں کو اپنا نشانہ بنایا تھا۔" سلطان شاہ پُرخیال لہجے میں بولا "اس نے مار مار کر ان پر زمین تنگ کر دی تھی اور آج ہر سازش کے پیچھے یہودی ذہن یا سرمایہ کام کر رہا ہے۔"

"ہٹلر کے مظالم کے بعد ہی دنیا بھر میں ان کے لیے ہمدردی کی لہر ابھری تھی۔" ویرا نے کہا "اس سے پہلے یہ اتنے متحد بھی نہیں تھے۔ بعد میں یہ مظلومیت کا لبادہ اوڑھ کر پوری دنیا میں پھیل گئے۔ ہر سفید فام قوم نے ان کی حمایت کی اور انھیں اپنی زمین پر پناہ دی۔ آج یہ رفتہ رفتہ ہر شعبے پر غالب آچکے ہیں۔"

"ہم عام یہودیوں کو قابلِ نفرت نہیں سمجھتے۔" میں نے مدافعانہ لہجے میں کہا "ہم ان یہودیوں کے دشمن ہیں جو دہشت گرد اور نسل پرست ہیں۔۔۔۔"

"یہ تقریر رہنے دو۔" ویرا نے میری بات کاٹ کر مضحکہ اُڑانے والے انداز میں کہا "یہ منافقانہ تقریریں ہیں جو بڑے اجتماعات میں کی جاتی ہیں۔ راس ایلیڈا کون تھا؟ اسے وسائل کون فراہم کر رہا تھا؟ اسے یہودی ووٹوں پر مکمل کنٹرول کیوں حاصل تھا؟ اس کی اصل طاقت امریکا میں آباد بے ضرر اور عام یہودی ہی تھے۔ وہ ان کا لیڈر تھا اس لیے ہر ایک کی نظروں میں تھا۔ عام یہودی ذیوڈ اسٹارز اور راس ایلیڈا کی حمایت نہ کر رہے ہوتے تو راس ایلیڈا شی پر قبضہ کرنے کے لیے امریکا کے صدر کو بلیک میل کرنے کی جرأت نہیں کر سکتا تھا۔ راس ایلیڈا شی کی گرانٹ پر نظریں جمائے بیٹھا تھا۔ صدر کو اگلی مدت کے لیے یہودی ووٹوں کی ضرورت تھی۔ سمجھوتا ہو گیا اور میرا باپ ایک تلدید قانون کی بے آواز گولی کا نشانہ بن گیا۔ ہر یہودی اس گھناؤنے کھیل میں درپردہ اور منتخب شریک ہے۔ سلطان شاہ ٹھیک کہہ رہا ہے۔ ہٹلر نے اپنی زمین کو مستقبل کی بھیانک سازشوں سے بچانے کی مخلصانہ کوشش کی تھی مگر مغرب نے اسے ناکام بنا دیا۔ یہی نہیں اس کی اپنے منظر بنانے پر کردار کشی کی گئی کہ جو لوگ اس کے بارے میں کچھ بھی نہیں جانتے تھے وہ بھی اس سے نفرت کرنے لگے۔"

"آج تم باقاعدہ تقریروں کے موڈ میں نظر آرہی ہو۔" میں نے مسکراتے ہوئے کہا "تمہارے ان نظریات سے تمہارے کتنے ہم وطن اتفاق کر سکیں گے؟"

"بے شمار غیر یہودی اب ان حقائق کو سمجھنے لگے ہیں اور یہودیوں سے خوف زدہ رہتے ہیں۔"

"مگر عالمی ذرائع ابلاغ میں دور دور تک ایسے لوگوں کی کوئی نمائندگی نظر نہیں آتی۔"

"کیسے آئے گی؟" اس نے برجستہ کہا "گو ہٹلر مر گیا مگر اس کا سکھایا ہوا سبق یہودیوں نے سختی سے اپنا لیا۔ وہ جانتے ہیں کہ دنیا میں وہی قوم فاتح اور سرخرو ہے جو پروپیگنڈے میں سب سے آگے ہے۔ آج اخبار اور ٹی وی سمیت ہر ابلاغ کے ہر ذریعے پر چھائے ہوئے ہیں۔ وہ اپنے مخالفانہ رجحانات کی تشہیر کیوں کریں گے۔"

"ذیوڈ اسٹارز نے اس جنگ کو ہمارے ملک میں بھی داخل کر دیا ہے۔" میں نے افسردگی سے کہا "کل یوم السبت ہے۔ دیکھنا ہو گا کہ آزوک قتل کیا ہے مگر کیا رنگ دکھاتی ہے۔"

"بندا میں سب بوکھلائے ہوئے تھے۔" اول خان نے کہا۔ "وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ حفاظتی انتظامات مربوط ہوتے چلے جا رہے ہیں۔ ہمیں امید کرنی چاہیے کہ وہ ناکام رہیں گے۔"

"عام زندگی میں یہ سب بہت مہذب اور شائستہ نظر آتے ہیں۔ امن اور رواداری کے لیے ان کی کوششیں بظاہر قابلِ تعریف نظر آتی ہیں۔ یہ ان کی زندگی کا وہ رخ ہے جسے دن رات اچھالا جاتا ہے لیکن ان کی اصل قوت ان کی خفیہ تنظیموں میں ہے۔ میری معلومات کے مطابق ان میں ذیوڈ اسٹارز سب سے طاقت ور ہے اور راس ایلیڈا اس کا مرکزی دماغ تھا۔ اسے مار کر ہم نے ذیوڈ اسٹارز کو ناقابلِ تلافی نقصان پہنچایا ہے۔ یہ تنظیم ٹوٹ گئی تو سمجھو کہ بہت سے عالمی مسائل خود بخود حل ہو جائیں گے۔"

میری بات ختم ہوتے ہی ویرا نے اپنی بات شروع کر دی۔

"ابھی لائیڈ کے قتل ہونے تک تم نے کبھی ذیوڈ اسٹارز کا ذکر نہیں کیا تھا۔" میں نے اسے یاد دلایا۔

"اس وقت میرا باپ امریکا کے صدر کی ناک کا بال ہوا کرتا تھا۔ میں سوچ بھی نہیں سکتی تھی کہ راس ایلیڈا کبھی اس سے دشمنی مول لینے کی ہمت کر سکے گا۔"

"لیکن تمہارا یہ اندازہ غلط ثابت ہوا۔ اپنے باپ کے مرتے ہی تمہیں ذیوڈ اسٹارز کے سارے عیب یک بہ یک نظر آنے لگے اس وقت تک تمہاری ذہنی سوچ کہاں تھی۔"

"سازش اس وقت سامنے آئی جب میرے باپ کی جگہ کلارک کو نامزد کیا گیا۔ یہ راس ایلیڈا کی بزدلی تھی کہ اس نے خود سامنے آنے کے بجائے اپنے ایک قابلِ اعتبار مہرے کو آگے بڑھایا۔ جم کلارک کے مرنے کے بعد اسے مجبور ہو کر خود سامنے آنا پڑا اور میرا بعد کا اندازہ درست ثابت ہو گیا۔ تمہارا یہ الزام بھی تسلیم کرتی ہوں کہ اپنے باپ کی زندگی میں مجھے راس ایلیڈا کی اصل قوت کا ادراک نہیں ہو سکا تھا۔"

"بس بس" میں صرف یہی بات کہہ رہا تھا۔ اب ہمیں باہر

ہیں وقت بیکار کرنے کے بجائے کام کرنا چاہیے تاکہ اس فتنے کا سر کچلا جا سکے۔ جم کلارک اور راس البیڈا کے بعد کسی طرح آزرک بیتل کو بھی جلد از جلد جہنم رسید کر دیا جائے تو ان کی کمر ٹوٹ جائے گی۔"

"اس وقت کام صرف تمہارے ذمے ہے۔ ہم سب تماشائی بنے ہوئے ہیں۔" وہ شانے اچکا کے بولا۔

"وہ ایک الگ معاملہ ہے۔ رکرم اور راجن تو ابھی تک خود اندھیرے میں بھٹک رہے ہیں۔"

"ہمارا معاملہ ان سے مختلف نہیں ہے۔ راس البیڈا کے مرنے ہی مطلع بالکل صاف ہو گیا ہے۔"

"مگر آزرک بیتل کی دھمکی۔" اول خان بولا "وہ بھنبھنا کسی مکھی ہونے پر بول رہا ہے۔"

"کل تک یہ معاملہ بھی صاف ہو جائے گا پھر دیکھیں گے کہ کیا کرنا ہے۔" میں یہ کہہ کر وہاں سے اٹھ گیا۔

میں نے کچن میں جھانکا تو چولہا روشن تھا۔ اس پر پریشر ککر چڑھا ہوا تھا مگر غزالہ وہاں نہیں تھی۔ میں کمرے میں داخل ہوا تو وہ مسہری پر نیم دراز ایک رسالے کے مطالعے میں مصروف تھی۔

"خدا کا شکر ہے کہ آپ کو اس کمرے کا راستہ یاد آگیا۔" غزالہ نے مسکرا کر رسالہ ایک طرف ڈالا اور بستر پر سمٹ کر نیم دراز سی ہو گئی۔ اس کی آنکھوں میں عجیب سی چمک اور شوخی رقصاں تھی۔

"رضوان رضا رندھاوا سے جنگ کر آرہا ہوں۔" میں نے اس کے قریب بیٹھ کر جھکتے ہوئے کہا اور وہ بدکھا کر مسہری کے دوسرے کنارے کی طرف لڑھکتی چلی گئی۔

"آرام سے بیٹھ کر باتیں کریں۔" اس نے آنکھیں نچاتے ہوئے شریر لہجے میں کہا "دروازہ بند ضرور ہے مگر بولٹ نہیں ہے۔ کوئی اندر آ گیا تو کیا سوچے گا۔"

"ہم دونوں کے اندر ہوتے ہوئے کون آئے گا؟ یہاں کوئی بھی اتنا نا سمجھ نہیں ہے۔"

"نا سمجھی کی بات اور ہوتی ہے مگر دیبا سے میں ہر بات کی توقع کر سکتی ہوں۔"

"کبھی کبھی تم اس کی طرف سے بہت زیادہ بدگمان ہونے لگتی ہو۔ یہ بری بات ہے۔"

"ہوا کرے۔ میں آپ کو اپنے دل کی بات بتا رہی ہوں۔ میاں بیوی ہی ایک دوسرے کی بری بھلی باتوں کے امین ہوتے ہیں۔ میں کوشش کے باوجود ان وسوسوں کو اپنے ذہن سے نہیں کھرچ سکی۔"

"اور اس بارے میں سلطان شاہ تمہارا ہم خیال ہے۔" میں نے ٹٹولنے والی نظروں سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے سوال کیا "وہ بھی دیبا سے زیادہ خوش نہیں ہے۔"

"ظاہر ہی کرتا ہے مگر وہ اس کا ..." غزالہ کی بات ادھوری رہ گئی۔ کسی نے ہماری خواب گاہ کے دروازے پر ہلکی سی دستک دی تھی۔ غزالہ ہڑبڑا کر مسہری سے قالین پر اتر گئی۔

"کم ان!" میں نے ناگواری سے اونچی اور خشک آواز میں کہا۔

دروازہ کھلا اور جھری میں سے دیبا کا مسکراتا ہوا چہرہ جھانکنے لگا۔ میرے چہرے پر سے پھسلتی ہوئی اس کی نظریں غزالہ پر مرکوز ہو گئیں "ککر میں پانی یا مسالے ڈالنے کی ضرورت تو نہیں ہے؟" اس نے پوچھا۔

"میں سب کام پورا کر کے آئی تھی۔ ویسل ہونے کا انتظار تھا۔" غزالہ نے جواب دیا۔

"سوری!" دیبا کے ہونٹوں پر مسکراہٹ گہری ہو گئی "اس داخلت بے جا کی معذرت۔" اس کا چہرہ غائب ہو گیا۔ وہاں سے ہٹنے سے پہلے اس نے دروازہ دوبارہ بند کر دیا تھا۔

"دیکھ لیا!" غزالہ نے فاتحانہ نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے کہا "میری چھٹی حس کی مانند کے لیے وہ تو کار آئی تھی۔ اب آپ میری بدگمانیوں کے بارے میں کیا کہیں گے؟"

"ساری دنیا میں آزادی سے گھومنے پھرنے والی لڑکی یہاں بند ہو کر رہ گئی ہے۔ یہ اس کی چھیڑ چھاڑ ہے۔ اپنا دل بہلانے کے لیے وہ کہاں جائے؟ اس کی ایسی حرکتوں کو نظر انداز کر دیا کرو۔"

"میں بھی نظر انداز کرتی رہتی ہوں۔ ایسا نہ کروں تو گزارہ کیسے ہو گا۔" غزالہ کی شگفتہ مسکراہٹ بدستور برقرار تھی "مگر یہ تو بتا نہیں کہ وہ کس سے چھیڑ چھاڑ کرتی ہے۔"

"تمہارے سوا اور کس سے ایسا مذاق کر سکتی ہے؟" میں نے سنبھل کر کہا۔

غزالہ منہ پر ہاتھ رکھ کر بے ساختہ ہنس پڑی اور بولی "آپ مذاق کر رہے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ وہ یہ ساری چھیڑ چھاڑ آپ کے ساتھ کرتی ہے اور آپ اس سے کتراتے رہتے ہیں۔"

"چلو یوں ہی سہی۔" میں نے اس موضوع کو وہیں ختم کرنے کے لیے کہا "تم نے یہ تو مان لیا کہ میں اس کی کسی قسم کی حوصلہ افزائی نہیں کرتا۔ وہ اپنا شوق پورا کر کے چلی گئی ہے۔ اب دروازہ بولٹ کر کے تھوڑی دیر کے لیے میرے قریب بیٹھ جاؤ۔ کھانا کھا کر میں واپس چلا جاؤں گا۔"

"اب آپ کی راتیں ان خبیثوں کے ساتھ گزریں گی؟" اس نے اداس ہو کر پوچھا۔

"چند روز کی مجبوری ہے۔ کوشش کروں گا کہ روزی کی تلاش کا بہانہ کر کے ایک آدھ رات یہاں بسر کر لوں۔ اب میں خود بھی تمہارا بہت زیادہ عادی ہو گیا ہوں۔ دوسری جگہ مشکل سے نیند آتی ہے۔"

وہ ایک مرتبہ پھر دبی دبی اور شرمیلی آواز میں ہنس پڑی "کیا

کیا میں باہیروئن ہوں جو آپ میرے عادی ہو گئے ہیں؟"
"خطرناک قسم کی ہیروئن۔" میں نے پیار بھرے لہجے میں کہا۔ "جو جسم سے چمٹنے والی نہیں بلکہ دل پر راج کرنے والی اور زندہ ہیروئن۔ آجاؤ ورنہ میں دوبارہ باہر ان لوگوں میں جا بیٹھوں گا۔"
وہ میرے صبر کا امتحان لینے کے لیے بہت دھیرے دھیرے دروازے کی طرف بڑھتے ہوئے شاکی لہجے میں بولی "آپ کو دریا کی قربت کی ہو۔ اپنا دل بہلانے کے لیے کہاں جائے گی مگر میرے لیے تو بس......"
"دریا اور اس کا موازنہ مت کیا کرو۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا "تم دونوں کے خمیر اور ماضی میں زمین آسمان کا فرق ہے۔ اسے تمہاری طرح رکھا جائے تو وہ گھٹ کر مر جائے گی۔"
"تو آپ اسی لیے اسے غفور بھٹی والی مہم پر اپنے ساتھ سمندر میں لے گئے تھے؟" اس نے دروازے کے قریب پہنچ کر آنچل لگاتے ہوئے معصومانہ سادگی سے پوچھا۔
ندامت کی ایک لہر نے میرے وجود کو اپنی گرفت میں لے لیا۔ میں نے اس سے نگاہیں چار کیے بغیر کمزور آواز میں کہا "بلیک سی پر وہ میرے ساتھ اکیلی نہیں تھی۔ وہاں......"
"ہاں مجھے معلوم ہے۔" وہ میری بات کاٹ کر ایک ادا سے بولی "وہاں غفور بھٹی بھی تماشے کے لیے سمندر میں ہی ڈبو دیا گیا۔ آپ مجھے کیوں بتا رہے ہیں؟"
"وہی نہیں، واپسی کے سفر میں بوٹ پر تین ملاح بھی تھے۔" میرے من کا چور مجھے وضاحتوں پر مجبور کر رہا تھا۔
غزالہ نے قریب آکر محبت سے اپنی بانہیں میرے گلے میں ڈال دیں اور معصومانہ سادگی سے کہنے لگی "پتا نہیں آپ میرے پوچھے سارے سوالوں پر کیوں پریشان ہو جاتے ہیں...... آپ میری زندگی ہیں۔ میں آپ کو اپنی وجہ سے ایک لمحے کے لیے بھی کرتا ہوا پریشان نہیں دیکھ سکتی۔"
اس وقت وہ براہ راست میری آنکھوں میں جھانک رہی تھی۔ میں اس کی سادہ اور روشن آنکھوں کی تاب نہ لا سکا اور آنکھیں موند کر والہانہ انداز میں اسے اپنے قریب بٹھا لیا۔

○☆○

گھر پر غزالہ کی رفاقت میں گزارے ہوئے وقت کی خوشگوار یادوں میں ڈوب کر میں اپنی خوش نصیبی پر رشک کرتا ہوا باورچی کے ساتھ کر پہنچا تو راجن کے دونوں ایجنٹ لابی میں بیٹھے بے چینی سے میری واپسی کا انتظار کر رہے تھے۔ ان کے بشروں پر تشویش اور فکر مندی کے سائے لرزاں تھے جو مجھ سے سامنا ہوتے ہی تیزی سے معدوم ہو گئے۔
راجن اور وکرم کے لیے میں ذیشان علی شبر تھا اور میرا دوسرا کردار جہاں وہ دونوں بیٹھے میرا انتظار کر رہے تھے۔ ان سے ملنے کی کوئی نہیں جا سکتا تھا۔

میں نے تھکے ہوئے انداز میں ایک خالی کرسی میں گر کر اپنی تھکا دینے والی بھاگ دوڑ کی ایک فرضی کہانی چھیڑ دی جو ان دونوں کے لیے بہت دلچسپ اور سنسنی خیز ہو سکتی تھی۔
میں نے انہیں بتایا کہ میں نے شہر کے تین ٹھکانوں پر ایسے آدمیوں کی خدمات حاصل کر لی تھیں جو خود ذیشان کا سامنا کرنے کی ہمت نہیں رکھتے لیکن رقم کے لالچ میں اس کی صورت دیکھتے ہی مجھے فون پر مطلع کرنے پر رضامند ہو گئے تھے۔ اپنی طویل غیر حاضری کا مزید جواز پیدا کرنے کے لیے میں نے ایک ایسی عورت کی کہانی بھی تراش لی جو دس روز پہلے ذیشان کے ساتھ دیکھی جاتی رہی تھی۔ میں نے اس کی تلاش میں کافی خاک چھانی لیکن اس تک پہنچنے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔ اس کی تلاش کی مہم میں نے اگلے روز کے لیے ملتوی کر دی تھی۔
"ان تینوں آدمیوں کے مقابلے میں وہ اکیلی عورت زیادہ سود مند ثابت ہو سکتی ہے۔" میرے خاموش ہو جانے پر وکرم نے پرسکون لہجے میں کہا "ذیشان بہت رنگین مزاج اور اوباش فطرت آدمی ہے۔ کوئی عورت ہی اس کے تابوت میں آخری کیل ٹھونک سکے گی۔"
"اسے تلاش کرو۔" راجن نے اپنے ساتھی کی بات میں گرہ لگائی "وہ عورت دو چار دن میں بھی ہاتھ آجائے تو ہماری ساری محنت وصول ہو سکتی ہے۔ ذیشان ایک آسیب بن کر ہمارے اعصاب پر سوار ہو چکا ہے۔"
"میں اس عورت کو اٹھانے کا کوئی ارادہ نہیں رکھتا۔ اسے لالچ ہی دیا جا سکتا ہے کہ اس نے ذیشان تک پہنچنے میں میری مدد کی تو اسے ایک خطیر رقم دی جا سکتی ہے۔ وہ فلموں میں اداکاری کے شوق میں اپنے گھر بار کو خیرباد کہہ کر اب نیم بازاری عورت بن چکی ہے۔ رقم کا لالچ اسے اندھا کر سکتا ہے۔"
"ہاتھ آنے سے میرا بھی یہی مطلب تھا کہ ملاقات ہو جائے۔" راجن نے جلدی سے وضاحت کی "اسے اٹھانے سے کوئی فائدہ نہیں ہو گا۔ یہاں آگئی تو وہ ہم کو ہمیں بھی یہاں سے بھاگنے پر مجبور کر دے گی۔"
"شکریہ جی!" میں نے راجن کی طرف متوجہ ہو کر مزاحیہ انداز میں کہا "یہ اچھا ہی ہے کہ تم کم بولتے ہو کیونکہ جب بولتے ہو کوئی گڑبڑ کر دیتے ہو۔ کبھی ہندی بولنے لگتے ہو تو کہیں ایسی بات کہہ جاتے ہو جس کے دو معنی نکلتے ہوں۔ یہ کوئی اچھی عادت نہیں ہے۔"
"ایسی فضول باتیں مجھے پسند نہیں ہیں۔" اس نے برا سا منہ بنا کر مجھے جھاڑ دیا "کام کے معاملے میں تمہیں ادب اور لحاظ کا خیال رکھنا پڑے گا۔ ایسی گفتگو وکرم کو بھی اچھی نہیں لگتی۔"
"نہیں راجن!" وکرم نے ہنس کر اس سے کہا "اب علی شبر ہمارا ملازم نہیں ہے۔ اس کی چھت کے نیچے پناہ لینے کے بعد ہم اس کے مہمان ہو چکے ہیں۔ ہمیں ایک دوسرے کے ساتھ برابری

کا دوستانہ رویہ رکھنا ہوگا ورنہ ہم زیادہ دیر تک ایک دوسرے کا ساتھ نہیں دے سکیں گے۔"

"میں اپنی غلطی مانتا ہوں" میں نے فراخ دلی سے کہا "شاید ابھی ہمارے درمیان اتنی بے تکلفی نہیں ہوئی کہ ایک دوسرے کا مذاق اڑایا جائے مجھے محتاط رہنا چاہیے تھا۔"

راجن کے چہرے پر نرمی پھیل گئی اور وہ مسکرا کر بولا "غلطی کرنے والا اتنی آسانی سے اپنی خطا مان لے تو یہ اس کی بڑائی ہوتی ہے میں بھی اپنی تلخ کلامی پر شرمندہ ہوں۔ اب ہم دوست ہیں۔"

ان مکالموں کے تبادلے میں میں نے واضح طور پر دیکھا تھا کہ چند ثانیوں کے لیے وکرم کے چہرے کا رنگ بدلا تھا۔ میرے الفاظ پر اس کے ہونٹوں میں برہمی کے جھلکے سے آثار نظر آئے تھے مگر اس نے زبان کھولی تو وہ محبت اور دوستی کے پھول برسا رہا تھا۔ شاید اس کے اس نرم رویے نے فوری طور پر راجن کو بھی حیرت میں مبتلا کر دیا تھا۔

وہی کچھ محسوس کر کے میں نے اس سے کہیں زیادہ خلیقانہ انداز اپنایا تھا ورنہ میں ان بدمعاش خونیوں کے سامنے اپنی کوئی غلطی تسلیم نہیں کر سکتا تھا۔

مشکل یہ آن پڑی تھی کہ اس وقت جو دو حریف ایک دوسرے کے آمنے سامنے تھے وہ برابر کے عیار، مکار اور تجربے کار تھے۔ وہ میری بالادستی سے خائف تھے اور میں ان پر حاوی ہونے کی فکر میں تھا۔ مشکل یہ تھی کہ ایک دوسرے کے بدترین حریف ہونے کے باوجود بھی ہمیں خود پر قابو رکھنا تھا کیونکہ دونوں کی اہم ترین ضرورتیں ایک دوسرے سے وابستہ تھیں۔

وہ کراچی بلکہ پاکستان میں اجنبی تھے۔ انھیں خوش آمدید کہنے والا بازارِ حسن کے دلالوں کے کندھوں پر سوار ہو کر بے شکل رنگین مٹی کے نیچے جا سویا تھا۔ انھیں بلانے والا ان سے ملے بغیر ایک ایسی مشکوک جگہ پر مردہ پڑا گیا تھا جہاں امریکا کے بیس بحری کمانڈوز بھیانک موت سے دوچار ہوئے تھے۔ ساگا اور راس الہیڈا کے جہنم رسید ہونے کے بعد انھیں ایسے کسی سہارے کی شدید ضرورت تھی جو کراچی میں انھیں سکون اور تحفظ کے ساتھ کسی چھت کا سایہ فراہم کر سکے۔ میں نے علی شبیر کے روپ میں وہ ذمے داری خوش اسلوبی سے اپنے سر لے لی تھی۔ وہ میری ان خدمات سے بظاہر مطمئن تھے اس لیے دیگر معاملات میں میری کسی بھی بے اعتدالی کو برداشت یا نظرانداز کرنے پر مجبور تھے

اور یہی مسئلہ میرے ساتھ تھا۔ انھیں دل مراد اور منگل کی تحویل سے نکال کر اپنے مضبوط چنگل میں لانے کے لیے مجھے علی شبیر کا بہروپ بھرنا پڑا تھا لیکن یہ ایک اٹل حقیقت تھی کہ میں وہ نہیں تھا جو اس وقت بنا ہوا تھا۔ اپنے اصلی روپ میں را کے ہر ایجنٹ سے میری کھلی دشمنی تھی۔ انھیں فوری طور پر موت کے گھاٹ اتارنا میری ایک جبلی ضرورت تھی۔ ان کے کھیل کو سمجھنے اور ان کے دوسرے حواریوں تک پہنچنے کے لیے مجھے ان کو زندہ رکھ کر کسی مناسب وقت کا انتظار کرنا تھا اور وہ مناسب وقت اسی وقت ہو سکتا تھا۔ بہتر یہی تھا کہ وہ ڈیلی کا نزخرا دبوچنے کی آرزو میں مجھے علی شبیر سمجھ کر ڈھیل دیتے رہیں اور میں ذلیل ہوتے ہوئے بھی علی شبیر بن کر انھیں اپنا آقا تسلیم کرتا رہوں۔

"دونوں طرف سے ایسی مفاہمت کا مظاہرہ ہو تو کدورتیں خود بھی صاف ہو جاتی ہیں۔" میں نے فراخدلانہ مسکراہٹ کے ساتھ کہا "میرا خیال ہے کہ ہم دیر تک... ایک دوسرے کے شانہ بشانہ چل سکیں گے۔"

"پردیسیوں کا کوئی ٹھکانا نہیں ہوتا۔" وکرم نے معنی خیز لہجے میں کہا "تمہاری دوستی بس ڈیلی اور دریا کی تلاش تک رہے گی۔ وہ ابھی مل جائیں تو کل ہمارے راستے جدا ہو جائیں گے۔ اتنا ضرور ہوگا کہ زندگی کے سفر میں اگلی بار کہیں ہمارا آمنا سامنا ہوا تو ہم اجنبی نہیں ہوں گے۔"

میں ہنس پڑا اور بولا "میں تمہاری پہلی جھلک دیکھتے ہی چونک پڑا تھا۔ تم یہاں آئے تو قمیص پتلون میں ملبوس اور شائستہ تھے مگر اس وقت تم ٹی شرٹ اور نیکر میں ملبوس ہو۔ یہ ایک جیسے لباس تم نے کہاں سے حاصل کر لیے؟"

"یہ ہمارے زیر جامے ہیں۔ قمیص پتلون اتارتے ہی یہ حلیہ بن گیا۔" وکرم نے میری الجھن سے محظوظ ہوتے ہوئے کہا "ہمارا بنیان رسا اور جاتا ہے تو ٹی شرٹ کہلاتا ہے۔ ان کا نیکر چست ہو کر ہمارے قبضے میں آتا ہے تو انڈرویئر بن جاتا ہے۔ زخم کا تھوڑا سا زیر جامے بہت نرم اور آرام دہ ہیں۔ دل مراد کے ٹھکانے میں بھی رات کو اسی لباس میں سوتے تھے۔"

"گھر میں تمھیں پوری آزادی ہے۔ جو چاہو پہنو یا سر سے کچھ بھی نہ پہنو کیونکہ اس چار دیواری میں عورت کا گزر نہیں ہے بس اتنی احتیاط رکھنا کہ پڑوس کے کسی گھر کے مکین ان کھڑکیوں میں سے جھانکتے ہوئے تمہارے کسرتی جسم نہ دیکھ سکیں ورنہ فتنہ برپا ہو جائے گا۔"

"پریشان ہونے کی ضرورت نہیں۔ ہمیں خود بھی اپنے جسموں کی نمائش کا شوق نہیں ہے۔ بھارت میں بھی یہ سب یونہی ہوتا ہے۔ شکایت کرنے والی عورتوں سے کوئی نہیں پوچھتا کہ پرائے گھروں میں کیوں جھانکتی ہیں۔ ہر شوہر اٹھ کر ان شرپسندوں کو ڈھونڈتا ہے جو اپنی چار دیواری میں لنگوٹی باندھ کر ہوا خوری کر رہے ہوں۔ ہم دونوں کو تمہارا اشارہ اور گھر بہت پسند آیا ہے اپنی کسی بے احتیاطی کی وجہ سے اس سے محروم ہونا پسند نہیں کریں گے۔"

معلوم ہوتا ہے کہ بولنے کی ساری ذمے داری تم نے لی ہے۔ راجن بس سنتا رہتا ہے۔ یہ بات بڑی عجیب لگتی ہے کیا اس پر بولنے کی کوئی پابندی لگی ہوئی ہے؟"

"یہ کڑوے مزاج کا آدمی ہے بولتا ہے تو کہیں نہ کہیں گڑبڑ ہو جاتی ہے۔ ابھی تم کچھ ہی پیچھے اور کہ تمہارا نادان اسے برا لگا تھا۔ اس کے ہاتھوں میں بہت جان ہے۔ یہ مضبوط سے مضبوط گلا اس کے پنجے میں بھینچ کر ریزہ ریزہ کر دیتا ہے یا پھر مٹھی کر ادا کر کسی کی گردن کے منکے توڑ دیتا ہے۔"

"ہو سکتا ہے تم صرف اسی خوبی کی وجہ سے اسے اپنے ساتھ لائے ہو" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"مراجن میں بہت سی خوبیاں ہیں۔ رفتہ رفتہ تم اس کے بارے میں جان کر حیران ہو جاؤ گے۔ ویسے اس کی یہ اکلوتی خوبی بھی کم نہیں ہے۔ جب ہتھیار چھن جائیں تو کوئی اس کا مقابلہ نہیں کر سکتا۔"

"مغل کے گھر پر شاید اسی لیے تم دونوں نے خاموشی سے اپنی بلائیں ٹالی تھیں۔"

"ایک اچھا سیکرٹ ایجنٹ کبھی غیر ضروری خطرات مول نہیں لیتا۔ تمہاری نجیل گن کی زد پر ہوتے ہوئے ہم مزاحمت نہیں کر سکتے تھے۔ ہمیں نہتا کر کے تم کوئی زیادتی کرتے تو پھر کچھ بھی ممکن تھا۔ ہمارے بڑوں نے کچھ دیکھ بھال کر ہی ہمیں زینی کی تلاش میں بھیجا ہے۔"

"پتا نہیں تم لوگ زینی کو کیوں اتنی اہمیت دے رہے ہو۔" میں نے انجان بن کے کہا۔

"وہ تو قوم خور ہے۔ اس سے پالا پڑے گا تو تم خود دیکھ لو گے کہ کیا شے ہے۔"

"کوئی بھی اوباش اور رنگین مزاج شخص عورت خور تو ہو سکتا ہے، قوم خور نہیں۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "تم دیکھ لینا کہ وہ اچانک ہی تمہارے سامنے لے آئیں گا ... کسی پالتو بلی کی طرح۔"

"ایسا کر لیا تو تم مالا مال ہو جاؤ گے۔ ہم تک جو کہانیاں پہنچی ہیں ان سے تو یہی پتا چلتا ہے کہ وہ کوئی بدروح یا آسیب ہے۔ اچانک نمودار ہو کر شب خون مارتا ہے اور غائب ہو جاتا ہے۔ حد ہے کہ کوششوں کے باوجود آج تک اس کی کوئی واضح تصویر حاصل نہیں کی جا سکی ہے۔"

"چند روز کی بات ہے پھر کھل کر اس کی تصویریں بنا لینا۔ بڑا مزہ آئے گا۔"

"ہم دونوں مل کر ایک ایسے وحشی درندے کے قصیدے پڑھ رہے ہو جس کا وقت قریب آ چکا ہے۔" راجن نے زرکرم سے مخاطب ہو کر کہا۔ "اب کچھ کام کی باتیں بھی کر لو۔ وقت تیزی سے گزرتا جا رہا ہے۔"

راجن کا لب و لہجہ سن کر میں چونک پڑا۔ ریشم بخت کے گھر پر زرکرم نے جس طرح راجن کو ڈانٹا تھا اس سے یہ ظاہر ہو رہا تھا کہ وہی لیڈر ہے لیکن اب راجن نے اسے ٹوک کر میرے اس تاثر کی نفی کر دی تھی۔ اپنی اپنی جگہ پر وہ دونوں ہی لیڈر تھے یہ اور بات تھی کہ مفاہمت کے جذبے سے وہ ایک دوسرے کی تنقید برداشت کرنے کا حوصلہ رکھتے تھے۔

"ہاں" راجن کے ٹوکنے پر زرکرم چونک کر مجھ سے بولا "تم نے آتے ہی ہمیں بے مقصد باتوں میں الجھا لیا۔ ذرا اپنا کمرا کھولو۔ مجھے ایک بہت ضروری فون کرنا ہے۔"

"اور ہو سکے تو رات کے لیے کچھ پینے پلانے کا بندوبست بھی کر لو۔" راجن نے اس کی بات میں اضافہ کرتے ہوئے کہا۔ "تمہاری چھوڑی ہوئی بوتل بالکل سوکھ چکی ہے۔ ویسے بھی ہم شام کے بعد جن نہیں وہسکی پیتے ہیں۔ اندھیرا پھیلنے کے بعد ہی مزہ آتا ہے۔"

"سے نہیں رقت کہو۔" زرکرم شاید ہر وقت راجن کے ایک ایک لفظ پر کان رکھتا تھا۔

"دونوں کام ہو جائیں گے۔" میں نے کسی پیشہ ور بدمعاش کی طرح مسکرا کر کہا "لیکن مال خرچ کرنا ہوگا۔ اپنی رقم میں سے چھ سو ڈالر میں پہلے ہی مخبروں کو بانٹ آیا ہوں۔"

"مخبروں کو لینا دینا تمہارے ذمے ہے۔ اور کی چھوٹی موٹی رقمیں جب چاہو حساب کر کے لے سکتے ہو لیکن اتنا ضرور بتا دوں کہ تم نے زینی کو زیر کر لیا تو اتنا مال ملے گا کہ سارا حساب کتاب بھول جاؤ گے۔"

"وہ تمہاری مرضی پر منحصر ہے۔ میرا سودا صرف بیس ہزار میں طے ہوا ہے اور مجھے اس سے زیادہ کا لالچ نہیں ہے۔ بس نوٹ اصلی ہونے چاہئیں۔" میں نے بے پروائی سے کہا اور اپنے کمرے کی طرف چل دیا۔

"تم بار بار نوٹوں کی اصلیت پر شبہ کیوں کر رہے ہو؟" زرکرم نے ٹھٹک کر پوچھا۔

"شبہ نہیں ہے۔ نئے نوٹوں سے مجھے ہمیشہ ڈر لگتا ہے اور پھر سو سو ڈالر کے نئے نوٹ! اس بات پر تمہیں برا نہیں ماننا چاہیے۔ تم کون سے نوٹ چھاپتے ہو گے۔ یہ گڈیاں تمہیں کسی نہ کسی نے دی ہوں گی۔ ہو سکتا ہے کہ اسی نے چونا لگانے کی کوشش کی ہو۔ یہ تو ایک وہم ہی ہے بس۔"

"تم واقعی بہت بولتے ہو۔ دو چار نوٹ بدلوا کر کل ہی اپنا اطمینان کر لینا۔"

"وہ بھی ہو جائے گا مگر تم دونوں میرے ساتھ کہاں چلے آ رہے ہو؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"فون کرنا ہے نا" زرکرم نے ٹھٹک کر کہا "کیا اتنی جلدی اپنی بات بھول گئے۔"

"میرے کمرے میں بہت کچھ بکھرا ہوا ہے۔ ایسی چیزیں بھی ہیں جو میں دوسروں سے پوشیدہ رکھنا چاہتا ہوں اور پھر تمہاری کوئی مجبوری بھی ہو سکتی ہے۔" میں نے پلٹ کر اس کی طرف دیکھتے

ہوئے کہا۔

"کیسی مجبوری؟ ہماری کوئی مجبوری نہیں ہے۔" اس نے بے ساختہ جواب دیا۔

"سوچ لو۔ ایسا نہ ہو کہ تم میری موجودگی میں فون پر کھل کر بات نہ کر سکو۔"

"وہاں کون سی حسینہ عالم سو رہی ہوگی کہ ہمیں چند منٹ کے لیے بھی یہاں نہیں چھوڑ سکو گے۔"

"یہ میری مجبوری ہے۔" میں نے بے بسی سے کہا "اسی لیے کہہ رہا ہوں کہ تم لابی میں جیٹھو۔ میں تار کاٹ کر فون وہیں لائے دیتا ہوں۔ لابی میں پلانٹ موجود ہے۔ دو منٹ میں تار جڑ جائیں گے پھر جتنی دیر تک چاہو تخلیے میں باتیں کرتے رہنا۔"

"ٹھیک ہے ٹھیک کہہ رہا ہے۔" راجن نے میری تائید کی "فون لابی میں آجائے گا تو تشنگی ختم ہو جائے گی۔ ہم مدن کو وہیں سے فون کرلیں گے۔"

رکرم کے بشرے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اسے راجن کا مشورہ پسند نہیں آیا تھا مگر وہ زبان سے کچھ کہے بغیر راجن کے ساتھ راہداری کے لیے مڑ گیا۔ میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ وہ میری خواب گاہ کا جائزہ لینے میں کیوں اتنی گہری دلچسپی لے رہا تھا۔ انہیں واپس بھیج کر میں نے رکرم کے کسی امکانی منصوبے پر پانی پھیر دیا تھا۔

اس وقت میں جو کچھ کرنے جا رہا تھا گھر سے ہی اس کی تیاری کرکے چلا تھا۔ سلطان نثار کا چھوٹا مگر طاقت ور کیسٹ پلیئر میرے بیگ میں موجود تھا۔ اس کے ساتھ ایک ہلکی سی ڈبیا بھی موجود تھی جسے فون لائن سے منسلک کرکے نہ صرف زیر استعمال فون پر ہونے والی گفتگو ریکارڈ کی جا سکتی تھی بلکہ کسی ضرورت کے تحت کیسٹ پلیئر کے اسپیکر پر واضح آوازیں بھی سنی جا سکتی تھیں۔

ایس ٹی ایف کے اہل کاروں کو یہ بات پہلے ہی سمجھا دی گئی تھی کہ میری غیر حاضری میں میری خواب گاہ کا مقفل رہنا ضروری تھا لیکن میرے احاطے میں قدم رکھتے ہی تالا کھل جانا چاہیے تھا۔ میں نے اطمینان سے دروازہ کھولا، روشنیاں جلائیں اور دروازہ دوبارہ بند کر دیا۔

پردوں کی وجہ سے اس کمرے کا دروازہ بند ہونے کے بعد دن کے اوقات میں بھی اندھیرا ہو جاتا تھا کہ بلب جلائے بغیر ہر چیز دھندلائی ہوئی سی نظر آتی تھی۔

فون ایک جیک پن کے ذریعے ساکٹ سے منسلک تھا۔ میں پن نکال لیتا تو رکرم لوگ پھر بھی اسے لابی میں لگے ہوئے ساکٹ سے جوڑ سکتا تھا۔ میں نے ڈریسنگ ٹیبل سے قینچی اٹھا کر تار کاٹ دیا اور فون اٹھا کر باہر چلا آیا۔ وہ دونوں مجھے اتنی جلدی واپس آتا دیکھ کر حیران ہو گئے۔

"معلوم ہوتا ہے تم کو کوئی فالتو سیٹ مل گیا جو اتنی جلدی لوٹ آئے۔" رکرم نے کہا۔

"پورے گھر میں یہ اکلوتا فون ہے جسے میں نے تار کاٹ کر الگ کیا ہے۔ اسے جوڑ لو۔ اگر میری موجودگی پسند نہ ہو تو میں اندر جا کر لباس تبدیل کیے لیتا ہوں۔"

"میں تخلیے میں بات کرنا پسند کروں گا۔" رکرم نے دانت بار بار بجا کر کہا۔

میں شانے اچکا کر واپس ہو لیا۔ میں خود بھی کمرے میں لوٹ کر اپنے آلات کو لائن سے منسلک کرنے کے لیے بے چین تھا تاکہ اپنے کانوں سے ساری گفتگو سن سکوں۔

فون ریکارڈنگ سرکٹ کے ایک سرے کو کیسٹ پلیئر سے جوڑ کر دوسری طرف لگی ہوئی بیک پن میں نے فون کے تار سے منسلک کر دی۔ میری توقع کے عین مطابق وہ کام ذرا سی دیر میں مکمل ہو گیا۔

مجھے یقین تھا کہ ایس ٹی ایف کے تینوں آدمی اس وقت بھی کمرے کے اردگرد ہی منڈلا رہے ہوں گے۔ ان کے ہوتے ہوئے را کے ایجنٹ میرے کمرے کا رخ کرنے کی ہمت نہیں کر سکتے تھے پھر بھی میں نے بڑھ کر دروازہ اندر سے بولٹ کر دیا اور پھر ریکارڈر آن کرکے ہلکی سی آواز کھول دی۔

ریکارڈر کے اسپیکرز پر ہلکی سی سنسناہٹ کے سوا کچھ بھی نہیں تھا۔ کٹے ہوئے تاروں کے سرے دکھائی دے رہے تھے اور ان کا ساکٹ سے جوڑنا میرے کام کے مقابلے میں زیادہ وقت طلب تھا۔ انتظار کے وہ لمحات میرے لیے خاصے سنسنی خیز تھے۔ میں نے اضطراری طور پر سگریٹ سلگائی اور مسہری سے ٹیک لگا کر فرشی قالین پر دراز ہو گیا۔ وہ دونوں تار جوڑ کر کسی بھی لمحے گفتگو کا آغاز کر سکتے تھے۔

یکساں سنسناہٹ چند لمحوں بعد گڑگڑاہٹ میں تبدیل ہو گئی۔ وہ آوازیں لائن کے تاروں سے چھیڑ چھاڑ کی نشاندہی کر رہی تھیں۔ وہ سلسلہ زیادہ دیر تک جاری نہیں رہا۔ لائن پر سکوت ہوا اور پھر اسپیکر پر نمبر ڈائل کیے جانے کی آوازیں آنے لگیں۔

رکرم کا ملایا ہوا نمبر مصروف نہیں تھا۔ دو بار گھنٹی بجی۔ میں نے غیر ارادی انداز میں اسپیکر کی آواز مزید کم کر دی۔ بند کمرے کی خاموش فضا میں گھنٹی کی ہلکی سی آواز بھی بہت زیادہ محسوس ہو رہی تھی۔

دوسری طرف سے ریسیور اٹھا لیا گیا۔ ایک بھاری اور اجنبی آواز نے ہیلو کہا۔

"اے مدن! میں ہردی بول رہا ہوں۔ ایس ایس کا سی ٹی وی بن رہا ہے نا؟" وہ سرسراتی ہوئی پُرجوش آواز یقینی طور پر رکرم کی تھی۔ پاکستان کی سرزمین پر قدم رکھنے کے بعد شاید اسے پہلی بار اپنے کسی ہم وطن سے بات کرنے کا موقع ملا تھا۔ وہ اس بات سے بالکل بے خبر تھا کہ اس وقت وہ اپنے ایک جانی دشمن کی دسترس میں بے پناہ گزیں تھا اور موت کسی بھی لمحے اس سے زیادہ دور نہ تھی

"بدری! ای ٹی نزار ہے تو ابھی تک زندہ ہے۔ کہاں ہے؟ کہاں سے بول رہا ہے۔" زوردار کرم نہیں بدری تھا۔ اس کا پورا نام بدری بزیا بدری لال بھی ہو سکتا تھا۔ مدان واقعی اس کا کوئی بے تکلف اور زبردست تھا۔ وہ اپنے پرانے دوست کے دیے ہوئے حوالوں کو سن کر خوشی سے بے قابو ہوتا ہوا معلوم ہو رہا تھا۔

"کراچی میں کرائے کا ایک فلیٹ پکڑا ہے۔ اسی کے گھر سے بول رہا ہوں اور بڑی مشکل میں ہوں۔" وکرم یا بدری نے دھیمی آواز میں جلدی جلدی کہنا شروع کیا۔ "زرا ادھر آ کیا تو میں ادھر ادھر کی نہیں ہانکوں گا۔ یہ بتاؤ کہ تم میرے لیے کیا کر سکتے ہو؟" خوشی یا خوف کے عالم میں بدرو فراخ سے نمبر پر آگیا۔

"فون پر یہ سب باتیں نہیں ہو سکتیں۔ کل آجا پھر گپ شپ کریں گے۔"

"یار یہ مشکل ہے۔ مجھے بھرتی پا سے دور رہنے کا سخت حکم ہے۔ تجھے اس لیے فون کر لیا کہ تو اپنا یار ہے۔ میں تائی مین سے ملنا چاہ رہا ہوں۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ کیا کروں؟"

"تائی مین؟" مدان کی تحیر زدہ آواز ابھری۔ "اس سے تجھے کیا کام ہے؟"

"فی الحال رفت رہنے دے۔ میرا تو بہت چالاک بننے کی کوشش کر رہا ہے مگر میں اسی کو بھیجوں گا۔ تو میری مشکل تو سمجھ ہی چکا ہوگا۔ اپنے مشورے مجھ تک پہنچا دے گا۔ ہو سکتا ہے کہ میرا کام بن جائے۔"

چند لمحوں کے لیے لائن پر سکوت چھایا رہا پھر اسپیکر پر مدان کی آواز ابھری۔ "اسے تین بجے پرل کی لابی میں بھیج دے۔ میرے سر پر نیلی ٹوپی ہوگی۔ اس کا نزدیک ورنڈ پر ہوگا۔ میں اپنی پوری کوشش کروں گا کہ تیری مشکل حل ہو جائے۔ بات میری سمجھ میں آ گئی ہے مگر میں اس وقت کچھ نہیں کہہ سکتا۔ تیرا بار بار فون کرنا ٹھیک نہیں رہا ہے۔ کسی کو پتا چل گیا تو ہم دونوں کی نوکریاں ختم ہو جائیں گی۔"

میں نے محسوس کیا کہ بدری یا وکرم اپنی عام فہم گفتگو میں بھی اشاروں اشاروں سے کام لے رہا تھا مگر میرے لیے وہ اشارے زیادہ مشکل نہیں تھے۔ ایس ایس پی کے بارے میں وہ خود مجھے بتا چکا تھا۔ ڈی آئی جی تو اس کا عہدہ یا شناختی کوڈ ہو سکتا تھا۔ ڈی پی بظاہر کسی سفارتی رکن کا مخفف معلوم ہوتا تھا اور تائی مین کا آن مشن کے سوا کوئی اور نہیں ہو سکتا تھا۔

ان لفظوں کے ذریعے اس نے اپنی ہر مجبوری مدان کو بتا دی تھی۔ ابتدا میں مدان نے بہت گرم جوشی کا مظاہرہ کیا تھا۔ لیکن مدان پا سے دور رہنے والی ہدایات کا ذکر آتے ہی اس کے لب و لہجے میں پہلے جیسی گرم جوشی باقی نہیں رہی تھی۔ حد یہ تھی کہ آخر میں اس نے بدری کو دوبارہ فون کرنے سے بھی منع کر دیا تھا۔

"میں نے انتہائی مجبوری کے عالم میں تجھے فون کیا ہے۔ تیری مدد کے بغیر تائی مین والے میری کوئی بات نہیں سنیں گے۔ مجھے پتا ہے کہ میں نے بہت بڑا خطرہ مول لیا ہے لیکن تجھے میرا کام کرنا ہوگا۔"

"جو ہو سکے گا کروں گا۔ اب فون بند کر دے۔ تیرا انٹو آئے نہ آئے، ادھر کسی کو ان باتوں کی بھنک مل گئی تو اچھا نہیں ہوگا۔" مدان اس سے اپنی جان چھڑانی چاہ رہا تھا۔

"تو کل تین بجے کی بات پکی ہے نا؟" بدری کی آواز بہت زیادہ پُر امید تھی۔

"بالکل پکی۔ مگر تو اسی کو بھیجے گا۔ تیرے اوپر ڈی پی بیٹھا ہوا ہے تو اب مجھے تیرے سائے سے بھی دور رہنا ہوگا۔ اسی میں ہم دونوں کی خیریت ہے۔"

مدان کا فقرہ مکمل ہوتے ہی لائن بند ہونے کی آواز آئی۔ بدری نے کچھ کہنا چاہا تھا مگر دوسری طرف سے سلسلہ منقطع ہونے کی آواز سن کر ایک گہرا سانس لے کر رہ گیا۔ پھر اس نے بھی ریسیور کریڈل پر رکھ دیا۔ کلک کی آواز کے بعد اسپیکر پر ایک بار پھر ہلکی سی سنسناہٹ گونجنے لگی۔

میں نے اسپیکر کی آواز بند کی۔ ریکارڈر کو مسہری کے پیچھے چھپایا اور تیزی سے باتھ روم میں جا گھسا۔

میں گھر سے نہا دھو کر نکلا تھا مگر اس وقت بدری اور راجن کو اپنی مصروفیت کا کوئی بہانہ دکھانا ضروری تھا۔ میں نے واش بیسن میں سر جھکا کر اپنے بال خوب گیلے کیے، منہ پر پانی کے چھینٹے مارے اور باتھ روم سے باہر نکل آیا۔ تولیے سے بالوں کو خشک کر کے میں نے بیگ میں سے قمیص شلوار کا جوڑا نکال کر تبدیل کیا اور آئینے کے سامنے جا کھڑا ہوا۔

جلدی جلدی بال سنوار کر میں باہر نکلا تو کوئی نہیں کہہ سکتا تھا کہ میں نے غسل نہیں کیا ہے۔

وہ دونوں لابی میں سر جوڑے دھیمی آوازوں میں تبادلۂ خیال کر رہے تھے۔ میری جھلک دیکھتے ہی انہوں نے اپنی گفتگو کا سلسلہ منقطع کر دیا اور میری طرف دیکھنے لگے۔

"نہا دھو کر خاصے نکھر آئے ہو۔" بدری نے اپنی ظرافت اور بے فکری کا مظاہرہ کرنے کے لیے ہنس کر کہا مگر اس کے چہرے کے تاثرات اس کی پریشانی کی چغلی کھا رہے تھے۔

"تم نے فون کیا یا ابھی تک سوچ ہی رہے ہو؟" میں نے ایک کرسی سنبھال کر پوچھا۔

"بات ہو گئی ہے۔" بدری نے پُر خیال لہجے میں دھیرے سے کہا۔ "مدان کو یہاں آئے ہوئے چار چھ مہینے ہی ہوئے ہیں۔ وہ خود یہاں پاؤں جمانے کی کوششوں میں لگا ہوا ہوگا۔ دیکھنا ہوگا کہ وہ کیا کرتا ہے۔"

"تم کچھ مایوس اور بد دل نظر آ رہے ہو۔ شاید اس کا سبب

ٹھیک نہیں تھا۔"

"سفارتی بلکہ ہر سرکاری ملازم کی کچھ مجبوریاں ہوتی ہیں۔ اگر حاجی دل مراد اور بخشش نے مجھے تمہارے پاس نہ بھیجا ہوتا تو میں تم سے ہرگز اتنی کھلی کھلی باتیں نہ کرتا۔ جب اپنوں سے دور رہنے کا حکم مل چکا ہو وہ پرایوں پر آسانی سے بھروسا نہیں کرتا مگر میں آہستہ آہستہ تم سے مانوس ہوتا جا رہا ہوں۔ تمہاری ذات میں کوئی نہ کوئی ایسی خوبی ضرور ہے کہ تم پر اعتماد کرنے کو دل چاہتا ہے۔"

"شاید اسی وجہ سے وکرم نے تم سے بہت سی ایسی باتیں بھی کر لیں جو عام حالات میں نہیں کرنی چاہیے تھیں۔" راجن نے اس کی بات میں اضافہ کرتے ہوئے کہا "ہمارے پاس اب واپسی کا کوئی راستہ نہیں رہا۔ ہمیں تم کو اپنے ساتھ لے کر چلنا ہوگا اور یہ دو طرفہ رواداری کی صورت میں ہی ممکن ہو سکے گا۔"

"تم دونوں اس وقت کچھ زیادہ ہی مایوس ہو یا پھر کوئی قلابازی کھانے کا ارادہ رکھتے ہو" میں نے باری باری ان دونوں کی طرف دیکھتے ہوئے کہا "تمہارے کہنے کے مطابق سیکرٹ ایجنٹ بہت بڑی شے ہوتا ہے، اس کی ایک الگ ہی کائنات ہوتی ہے۔ حیرت ہے کہ تم اتنی روانی سے اپنی کمزوریوں کا اعتراف کر رہے ہو کہ کوئی عام سا بدمعاش بھی نہیں کرے گا۔ ایسا تو نہیں کہ جن نے کچھ زیادہ ہی رنگ جما لیا ہو۔ میں نے بوتل میں خاصی جن چھوڑی تھی۔"

"وہ کسی کمزوری کا اعتراف نہیں ہے" بدری نے گہری سنجیدگی سے کہا "میں تم پر حالات کی نزاکت واضح کرنے کی کوشش کر رہا ہوں۔ ذکی کے خاتمے اور اپنی نئی راہ متعین کرنے کے لیے ہم نے اپنی کشتیاں جلا ڈالی ہیں۔ ہم تم پر انحصار کر رہے ہیں۔ اگر تم نے ہمیں پیٹھ دکھانے کی کوشش کی یا دغا دی تو سمجھ لو کہ کیا ہو سکتا ہے۔"

"ایسے مواقع پر مارنے یا مر جانے کے سوا تیسری کوئی صورت نہیں ہوتی" میں نے مسکرا کر کہا "سچ پوچھو تو مجھے نہیں خود پر اعتماد ہے نہ مجھ پر بھروسا۔ میں نے ایک بار تم سے جو وعدہ کر لیا ہے" میں اسے مرتے دم تک نبھاؤں گا۔"

"ہمارے درمیان مرنے مارنے کی نوبت نہیں آنی چاہیے" بدری نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا۔

"کہو تو میں لکھ کر دے دوں" میں نے تحمل سے جواب دیا۔ "اپنے محسن سے دغابازی میرا شیوہ نہیں ہے۔"

میں نے اس سے وفاداری کا ذکر کرنے کے بجائے اپنے محسن کی بات کی تھی مگر وہ دونوں الفاظ کے جال میں پھنس گئے اور اطمینان سے سر ہلانے لگے۔ یہ حالات کی ستم ظریفی تھی کہ وہ اپنے جس دشمن کو ٹھکانے لگانے کے لیے مرے جا رہے تھے وہ ان کے روبرو بیٹھا تھا اور وہ اسی کو اپنا ہمدرد و ہمراز بنانے پر مجبور تھے۔

"کل تین بجے!" اتنا کہہ کر بدری لمحہ بھر کے لیے ڈرامائی انداز میں خاموش ہوا پھر بولا "تمہیں بڑی کی لائبریری ... سے ملنا ہے۔ وہ تمہیں جو کچھ دے گا وہ تم ہمیں پہنچا دو گے ... بہت اہم ہے۔"

"میں اس پر پورے خلوص سے عمل کروں گا مگر وہ ... کون؟" میں نے پوچھا۔

"ٹاٹا چودہ۔ تمہیں اس بارے میں کوئی تجسس ... چاہیے" راجن اچانک بول پڑا "وہ ہمارا دوست اور ہمدرد ... وکرم تمہیں بتا چکا ہے کہ وہ بھارتی قونصل خانے میں ... ہے۔"

"اور ابھی وکرم نے کہا تھا کہ اسے یہاں آئے چار چھ ... ہوئے ہیں" میں نے بظاہر سرسری انداز میں پوچھا مگر میرے ... نکتہ بہت اہم تھا۔ ابتدا میں میں نے سوچا تھا کہ اپنی شناخت ... ہولناک خطرے سے بچنے کے لیے ایسی کسی بھی ملاقات کے ... میں اپنی جگہ سلطان شاہ کو بھیج دوں گا۔ اگر وہ دن کو پاکستان آئے ... چھ ہفتے ہی ہوئے تھے تو میں اس کا سامنا کرنے کا خطرہ مول لے ... تھا۔ بھارتی قونصل خانے والوں سے میری براہ راست آمنے ... مہینوں گزر چکے تھے۔ چند ہفتوں پہلے آنے والا کوئی بھی اہلکار ... نہیں پہچان سکتا تھا۔

"ہاں" بدری نے کہا "کسی سروس میں آدمی کتنا ہی پرانا ... نہ ہو، نئی جگہ جاتا ہے تو اسے جمنے میں کچھ وقت لگتا ہے۔ ... ہے کہ اسے کچھ دشواریاں درپیش ہوں۔ کل کوئی بات نہ بن ... تمہیں دوبارہ اس سے ملنا ہوگا۔ ہم کسی بھی امید کو اس طرح ... پر نہیں چھوڑ سکتے کہ اس کا انجام مایوسی ہو گا۔"

"تم چاہو گے تو میں اس سے دس بار بھی ملنے کے لیے ... ہوں" میں نے خفیف سے طنز سے کہا "میں اجرتی خدمت ... ہوں۔ معقول پیسے ملتے رہیں گے تو تمہارا ہر کام ہوتا رہے گا۔"

میرے الفاظ پر بدری چونک پڑا۔ میں نے خاموشی سے محسوس ... وہ الفاظ ادا کر گئے تھے جن کو سن کر یہ خیال ذہن میں ابھرا تھا کہ ... نے فون پر میرے لیے کرائے کے ٹٹو کے الفاظ استعمال کیے تھے۔ شاید میری زبان سے اجرتی خدمت گار کا ذکر سن کر بدری کو بھی ... بات یاد آ گئی تھی لیکن میں کسی بھی قسم کے تاثر سے عاری ... سے براہ راست اس کی طرف دیکھتا رہا۔ کافی دیر تک ہماری نظریں ... چار رہیں۔ وہ مجھے تولنے کی کوشش کر رہا تھا کہ میں کیا بول ... لیکن وہ میری نگاہوں سے اتر کر میرے دل میں نہیں جھانک سکا۔

"ہم اپنی کمزوریوں کا اعتراف کر رہے ہیں تو تم اپنی ... ہوئے ہو۔ ہمارے لیے اب تم اجرتی خدمت گار یا کرائے کے ... نہیں، ہمارے محسن اور مہربان ہو۔ یہ بات تمہیں ذہن نشین ... چاہیے" اس نے کہا۔

"اگر اسی لمحے میں بلندی کی طرف پرواز شروع کر دوں ... کرائے کے ٹٹو کے بجائے ذکی ہونے کا دعویٰ کر بیٹھوں تو ... ردعمل کیا ہوگا؟" میں نے ایک ہی فقرے میں اس پر ...

"یہ کیسے ہو سکتا ہے؟" بھونڈی سی ہنسی کے ساتھ اس نے
اعتباری سے کہا "تم علی شیر ہو۔ ہمارے دوست اور ہمدرد۔ تم
جیسے خونخوار بھیڑیے کیسے بن سکتے ہو؟"
"یہ دعویٰ کرکے الجھو میں تمہیں ابھی رف شوٹ کردوں گا"
بی کی گرفت آزاد پڑی میں اس کی طرف مڑا تو اس کے ہاتھ میں
چمکیلا خنجر موجود تھا جو ریشم بخت کے مکان پر مشکل سے بدری
نے لہرایا تھا۔ غصے سے اس کی آنکھیں پھیل گئی تھیں۔ میں نے
اندازہ لگایا کہ میرے غیر متوقع سوال نے اسے یک لخت خوف زدہ
کردیا تھا۔

"زبلی تمہارے لیے واقعی ایک آسیب بن چکا ہے" میں نے
راجن کی طرف متوجہ ہو کر کہا "خنجر ہاتھ میں لے کر تم مجھے موت
کے نام دعویٰ کررہے ہو۔ تم شاید ریوالور سے اپنے دشمنوں کو ذبح
کرتے ہوگے۔"

راجن نے بری طرح چونک کر اپنے ہاتھ کی طرف دیکھا اور پھر
کھلا کر بغلیں جھانکنے لگا۔

"راجن کے الفاظ پر نہ جاؤ" بدری نے بلا توقف کہا "ہاتھ میں
خنجر ہو یا ریوالور دونوں کا استعمال ایک ہی مقصد کے لیے ہوتا
ہے دشمن کو گرا دو۔ اس کی شہ رگ کاٹ دو۔ ریوالور بچے بھی
چلا لیتے ہیں۔ لیکن مڑی ہوئی چھوٹی سی دوہری دھار والے اس خنجر
سے پلک جھپکتے میں دشمن کی گردن اتار لینا بچوں کا کھیل نہیں ہے۔
راجن اس فن میں طاق اور میرا استاد ہے" یہ کہہ کر اس نے اپنے
دست خنجر کے دستے کو سہلایا اور بات جاری رکھتے ہوئے
کہا "ہم دونوں ہی خنجر زن بھی ہیں اور یہ خنجر ان زیر جاموں کے
اندر لگے ہوئے نرم چمڑے کی غلاف میں ہر وقت موجود رہتے ہیں۔ زبلی
بھی ناگہانی طور پر سامنے آیا تو ان خنجروں کا ہی نشانہ بنے گا۔"

"میرا مشورہ ہے کہ ان خنجروں کو چھپانے کی جگہ تبدیل کرلو"
میں نے سنجیدگی سے کہا "زبلی تو بعد میں آئے گا۔ ایسا نہ ہو کہ یہ
تنگی میں یہ خنجر تمہارے نرم و نازک اعضا کو ہی مجروح کردیں۔"

میں تو خیر ان کی اصل سے واقف تھا اور ان کے نمو کا پیاسا تھا
مگر وہ بھی میرے بارے میں تذبذب اور گومگو کی کیفیت سے دوچار
تھے کبھی مجھے اپنا ہمدرد راز دان قرار دیتے تھے تو کبھی بھڑک اٹھتے
تھے وہ اعصاب کو ریزہ ریزہ کردینے والی ایک اذیت ناک سرد
جنگ تھی جو مسلسل جاری تھی۔ میں اپنے حقیقی جذبات کو پوشیدہ
رکھ کر پوری مکاری سے انہیں بے یقینی کی اسی دلدل میں دھنسائے
جا رہا تھا جہاں وہ آخری لمحات آنے تک میرے بارے میں کوئی صحیح
فیصلہ نہیں کر سکتے تھے۔

"ہمارے ہتھیار سدا کے رفتار رہیں۔ وہ دوست اور دشمن کو
پہچانتے ہیں۔ دشمن کی گردن اتار لینے والے یہ خنجر اپنی میان میں
جاتے ہیں تو ان کی دھاریں کند اور ریشم کی طرح نرم ہو جاتی ہیں"

میرے مشورانہ تبصرے پر کھول آنکھوں والا بدری جذباتی ہو گیا "تم
نہیں تم بار بار احمقانہ باتیں کیوں کرنے لگتے ہو۔"

"راجن کو چھیڑنے اور اکسانے میں مزہ آنے لگا ہے" میں نے
مسکراہٹ لے کر کہا۔

"اسے نہ چھیڑا کرو" وہ ناصحانہ انداز میں مجھے سمجھانے لگا۔
"اسے تمہارے بدن پر زبلی کا سایہ بھی نظر آتا ہے۔ تمہیں لہولہان
کرکے رکھ دے گا۔ یوں سمجھ لو کہ اسے بس زبلی ہی کی بو پر سدھایا
گیا ہے۔"

"اور اگر عین وقت پر اس کی ناک ہی بند ہو گئی تو کیا ہوگا؟"
میں وہ سوال پوچھے بغیر نہ رہ سکا۔

"اس حرامی کو ایک بار میرے سامنے لے آؤ پھر دیکھو کہ کس
کی کیا بند ہوتی ہے" راجن بپھر کر بولا "وہ بولنا بھول جائے گا۔"

"مل گیا تو فوراً لے آؤں گا۔ فی الحال تو صرف میں ہی حاضر
ہوں۔"

"یہ ناگوار بحث بند کرو" بدری نے بیزاری کے عالم میں کہا۔
"مدن سے ملاقات کی بات ابھی ادھوری ہے۔"

میں سب کچھ بھول بھال کر اس کی طرف متوجہ ہو گیا۔ میں
کن انکھیوں سے دیکھ رہا تھا کہ راجن خاموش تھا مگر اس کے لب
ہل رہے تھے۔ شاید وہ مجھے یا زبلی کو بلکہ دونوں صورتوں میں صرف
مجھے ہی گالیاں دے رہا تھا۔

اگلے روز مدن سے ملاقات کے بارے میں بدری نے مجھے جو
کچھ بہت تفصیل سے سمجھایا وہ میں بہت توجہ سے سنتا رہا۔ اس میں
کوئی نئی بات نہیں تھی۔ وہ سب میں اپنی خواب گاہ میں براہ راست
سن چکا تھا۔

ایس ٹی ایف کے کارندے عام طور پر شریف النفس اور
راست باز تھے لیکن وہ سب ہی فرشتہ یا مولوی نہیں تھے اپنا کام
نکالنے کے لیے انہیں بیشتر اوقات ٹیڑھے کام بھی کرنے پڑ جاتے
تھے۔ اسی لیے وہ زندگی کے ہر گھر گھاٹ سے واقف ہوا کرتے
تھے۔ میں نے ان ہی میں سے ایک کو علیحدگی میں بلا کر شراب کے
بارے میں دریافت کیا تو اس نے وسیع اور حیرت ناک معلومات
فراہم کرکے مجھے حیران کردیا۔

اس نے بتایا کہ بارود کے مکان سے تھوڑے ہی فاصلے پر پیا
ای سی ایچ ایس کے بلاک نمبر چھ میں کرسچیوں کے مشہور شور و دم
کے ساتھ والی گلی میں بھری آبادی کے بیچوں بیچ ایک باضابطہ دکان
موجود تھی جہاں ہر قسم کے خریدار کو اس کی ضرورت کا مال ڈنکے
کی چوٹ پر مل سکتا تھا۔

میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ مقبول آبادی میں اپنی ڈیوٹی سر
انجام دینے والا وہ شخص قرب وجوار کے بارے میں اتنا زیادہ باخبر
ہو سکتا ہے۔ میں نے ایک معقول رقم دے کر اسے خاموشی سے
روانہ کردیا۔ اس خریداری کے لیے میں نے اسے پاکستانی کرنسی

کے ساتھ تزمائشی طور پر سوڈالر کے چار نوٹ بھی اس ہدایت کے ساتھ دیے تھے کہ پہلے وہ ان ہی کو ٹھکانے لگانے کی کوشش کرے۔ بدری کی دی ہوئی گڈی میں سے پانچ نوٹ میں اپنے ساتھ واپس لے آیا تھا اور بقیہ گڈی اولی خان کے سپرد کردی تھی تاکہ وہ ان کی اصلیت کی جانچ کروا سکے۔

وہ تھوڑی ہی دیر میں دو ودکی کا رٹن خرید کر لوٹ آیا۔ میرے استفسار پر اس نے بتایا کہ اس نے ڈالروں کے چاروں نوٹ استعمال کرنے کی خاطر ضرورت سے زیادہ خریداری کرلی تھی۔ بقیہ رقم اسے زیر استعمال پاکستانی نوٹوں کی صورت میں واپس کی گئی تھی۔ اس دکان پر خاص جانچ پڑتال کے بعد بھی کسی کو ان ڈالروں پر شبہ نہیں ہو سکا تھا۔ میرے لیے یہ واقعہ غیر متوقع تھا۔ اگر شراب فروشی کا دھندا کرنے والے چالاک عناصر نے ان نوٹوں پر کسی شبے کا اظہار نہیں کیا تھا تو وہ نوٹ اصلی بھی ہو سکتے تھے۔

ان میں سے ایک کارٹن اسکاچ اور لندن ڈرائی جن کی بوتلوں پر مشتمل تھا۔ دوسرے میں مقامی بیئر کی بوتلیں بھری ہوئی تھیں۔ اپنے مطلب کا وہ خزانہ دیکھ کر راجن اور بدری کے چہرے کھل اٹھے۔

"یار تم تو بہت کام کے آدمی ہو" بدری نے تپاک سے میرا بازو دباتے ہوئے کہا تھا "ہم نے تو سنا تھا کہ پاکستان میں ان سب چیزوں پر سخت پابندی ہے اور شراب پینے یا بیچنے والوں کو قید اور کوڑوں کی ذلت آمیز سزائیں دی جاتی ہیں۔ تم نے یہ سب اتنی آسانی سے کیسے حاصل کرلیا۔"

"سزائیں سرکاری اجازت کے بغیر کاروبار کرنے والوں کو ملتی ہیں۔ جن کے پاس پرمٹ ہیں ان سے کوئی کچھ نہیں پوچھتا۔ پی کر اپنی چار دیواری میں بدمستیاں کرتے رہو تو تمہیں بھی کوئی نہیں پوچھے گا" میں نے کہا۔

"کیا مطلب؟" میری وضاحت نے اسے حیران کردیا "یعنی یہاں سرکاری اجازت سے شراب بیچی جاتی ہے؟"

"اجازت یا فقط ہاں، چشم پوشی۔ ایسے تمام دھندے ان ہی در اصولوں کے تحت ہوتے ہیں۔"

"یہ تو کھلی منافقت ہے" راجن نے منہ پھاڑ کر کہا "حکومت ہی پابندی لگا کر کڑی سزائیں مقرر کرتی ہے اور پھر خود ہی ان کاموں کے اجازت نامے جاری کرتی ہے۔ یہ قانون سے زیادہ ایک مذاق معلوم ہوتا ہے۔"

"تم غیر ملکی ہو۔ اسے مذاق ہی سمجھ لو۔ میں مقامی ہوں۔ ایسی گستاخی نہیں کرسکتا" میں نے تلخی سے کہا۔

"پھر بھی اس دو عملی کا کوئی نہ کوئی جواز تو دیا ہی جاتا ہوگا" بدری نے اصرار کیا۔

"اس جواز کا تعلق مسلمانی سے ہے، تمہاری سمجھ میں نہیں آسکے گا۔ تمہارے لیے اتنا کافی ہے کہ تمہیں اپنی ضرورت کی چیزیں مل گئیں۔ اب تم اس چار دیواری میں زیادہ خوش و خرم رہو گے۔"

"بھگوان تمہیں خوش رکھے....." راجن نے مجھے دعا دینی چاہی مگر بدری نے اسے ٹوک دیا۔

"تم پھر بھی دیکھ کر ہی بہک رہے ہو۔ یہاں بھگوان نہیں، خدا چلتا ہے" اس نے کہا۔

"اسے بھگوان، خدا، ایشور، یزداں، اللہ اور گاڈ کہنے سے کوئی فرق نہیں پڑتا" راجن نے اس کی مداخلت اندازی پر برا سا منہ بناتے ہوئے کہا "اس کے بارے میں تمہارا یقین بالکل صاف اور واضح ہونا چاہیے کہ وہ ہر چیز کا خالق رہی ہے۔ اگر اس بارے میں تمہیں ذرا سا بھی شبہ ہے تو پھر تم اسے جو چاہو کہتے رہو، نرک کی بھڑکتی ہوئی آگ کا ایندھن بننے سے نہیں بچ سکتے۔"

"نرک نہیں۔ بڑے بھائی! یہاں اسے جہنم کہتے ہیں۔ میں تمہیں کب تک یہ باتیں یاد دلاتا رہوں گا" بدری نے اپنی پیشانی تھام کر تقریباً کراہتے ہوئے کہا "تمہاری یہ عادت ہمیں مروائے گی۔"

"اس وقت ہم آپس میں باتیں کررہے ہیں۔ علی شبیر ہمارا اپنا ساتھی اور ساجھی ہے۔ باہر میں ویسے ہی خاموش رہتا ہوں۔ مجھے یوں بار بار نہ ٹوکا کرو۔ برا لگتا ہے۔"

میرے لیے راجن کی سوچ کی وہ تبدیلی بہت حوصلہ افزا تھی۔ اس نے پہلی بار اپنی زبان سے مجھے اپنا ساتھی اور ساجھی تسلیم کیا تھا ورنہ اس سے پہلے بدری کی بات دہراتا رہا تھا مگر وہ کسی مرکھنے بیل کی طرح میری مخالفت پر کمر بستہ رہا تھا۔ مجھے خوشی ہوئی کہ راجن کی کھوپڑی پر جمی ہوئی تعصبات برف پگھل رہی تھی۔ سرد اعصابی جنگ رفتہ رفتہ کمزور پڑ رہی تھی۔ یہ ان کے گرد میرے حصار کی مضبوطی کی علامات تھیں۔

"میں تمہیں گھر میں ہی ٹوک سکتا ہوں۔ باہر یہ موقع نہیں ملے گا۔ وہاں تمہاری زبان سے نکلا ہوا ہر لفظ کمان سے نکلے ہوئے تیر کی طرح ہوگا جو واپس نہیں آتا۔ تمہاری ہندی سن کر کسی... سرپھرے کا ماتھا ٹھنک گیا تو پھر وہ ہم دونوں کی ایسی کی تیسی کردے گا۔ علی شبیر بے چارہ مفت میں مارا جائے گا۔"

"اب تمہیں مجھ سے کوئی شکایت نہیں ہوگی لیکن مجھ سے کہیں کوئی بھول چوک ہو جائے تو تم مجھے ٹوکنا نہیں۔ میں خود ہی اپنی بات سنبھال لوں گا" راجن نے اپنی دانست میں ہتھیار ڈال دیے۔

بدری بے بسی سے ہنس پڑا "یہ تو وہی بات ہے کہ بچھوں کا کاٹا سر آنکھوں پر مگر پرنالا وہیں گرے گا۔ اس وقت تم نے سر اور ملا جیسی بات کی ہے۔"

"تم جو چاہو کہہ لو۔ میں جان بوجھ کر تمہیں پھنسوانے کی کوشش نہیں کرتا۔ ایک عادت ہے تو بس ہے۔ یہاں والے اپنی زبان میں ہندی کے ہزاروں الفاظ استعمال کرتے ہیں۔ ایک اور

...ان کا کیا بگاڑ لے گا؟"

...بات رہیں ختم ہو گئی۔ میری ہدایت پر خانساماں ان دونوں
کے لیے پینے پلانے کے لوازم لے آیا تھا۔

میں ان سے بہت کچھ اگلوا چکا تھا۔ میرا اندازہ تھا کہ پینے کے
بعد میں وہ دونوں ہی بہکے تھے۔ شراب ان کے معدوں میں
جانے کے بجائے ان کی کھوپڑیوں میں چڑھتی تھی۔ انھیں ان کے
...زبان میں جتا کر کے میں ان سے بہت کچھ معلوم کر سکتا تھا۔

میں نے محض ان کا ساتھ دینے کے لیے اپنے گلاس میں
تھوڑی سی اسکاچ لے لی اور گلاس کو پانی سے پورا کر لیا۔ ان دونوں
نے بدوؤں کی طرح اسکاچ پی تھی اور پھر ابتدا کر بیٹھے۔

...بن میں جن کی خاصی مقدار پی لینے کی وجہ سے اسکاچ کے
دو گلاس نے ہی ان پر اپنا اثر دکھانا شروع کر دیا۔ سونگ مچھلی کے
...رانوں اور مونگ کی تلی ہوئی دال کے ساتھ وہ دور چلتا رہا۔
...ہوتی رہیں۔ وہ زور زور سے بے مقصد ہنس رہے تھے۔ میں
اپنے گلاس کو چھوئے بغیر گہری دلچسپی سے ان کا مشاہدہ کرتا رہا۔

وقت رینگتے رینگتے گزرتا رہا۔ سورج ڈھل گیا۔ گھر میں
بتیاں جلا دی گئیں اور وہ دور یوں ہی چلتا رہا۔ ان کی آنکھوں
میں نشے کے گہرے اثرات اتر چلے تھے۔ جملے ٹوٹتے ہو کر یوں بار
...رہے تھے جیسے ان میں آپس کا ربط ٹوٹ چلا ہو۔ ان کی
آوازیں بھاری ہو گئی تھیں اور زبان لڑکھڑانے لگی تھی۔

"کل مراد کے قلعے میں بھی تم نے خوب کھل کر پی ہوگی؟" میں
نے ایک موقع پا کر ان سے پوچھا۔

"خاک پی تھی" راجن نے جلے بھنے لہجے میں کہا "ولی مراد
...بمشکل خود غائب رہتا تھا۔ ہم تو کتوں کے رحم و کرم پر تھے۔
...قسمت تھا کہ وہاں وقت پر ہماری مرضی کا کھانا مل جاتا تھا۔"

"بھائی" بدری نے لڑکھڑائی ہوئی آواز میں کہا "جب آدمی کو
...کھا جاتے ہو تو نشہ بالکل بھی بار نہیں رہتا۔ یہ سب فرصت اور
...فراغت کی باتیں ہیں۔ دیکھو اپنا راجن یہاں پی کر کیسا بہک رہا
ہے۔ جھوم جھوم کر باتیں کر رہا ہے۔ لہک لہک کر ہنس رہا ہے۔
یہاں اس کی بھی بولتی بند تھی" وہ عامیانہ باتوں پر اتر آیا تھا۔

"یہ ہوتا ہے" میں نے پورے خلوص سے اس کی ہاں میں ہاں
ملائی "یہ اچھی بات ہے کہ یہاں تم بے فکری محسوس کر رہے ہو مگر
...تم کو مجھ پر پورا بھروسا نہیں ہے۔ شاید سیکرٹ ایجنٹ کسی پر
بھروسا نہیں کرتے۔"

"سیکرٹ ایجنٹ الو کے پٹھے ہوتے ہیں" راجن نے ایک بھکا
...قہقہہ لگا کر انکشاف کیا "تمھیں یہ سوچ کر دکھ ہو رہا ہوگا کہ ہم
...کر رہے ہیں مگر تم یہ کیوں سوچ رہے ہو؟ بتاؤ؟"

"ابھی تک مجھے تمھارے اصلی نام بھی معلوم نہیں ہیں۔
...بدری اور راجن تو تم یہاں آنے کے لیے بنے ہو گے۔"

"تم بہت چالاک ہو" وہ الفاظ کو کھینچ کھینچ کر بولا "ہر بات فوراً
سمجھ جاتے ہو" یہ کہہ کر وہ پلکیں جھپکاتا ہوا بدری کی طرف متوجہ
ہوا "ارکرم راجا! بتا دیں اسے اپنے نام؟ ناموں میں کیا رکھا ہے۔ یہ
ہمارا کیا کر لے گا۔ روٹی پانی کا ساتھ ہے تو پھر نام چھپانے کا
فائدہ؟"

میں نے ان کی باہمی مشاورت میں ذرا بھی دخل نہیں دیا۔
خاموشی سے انتظار کرتا رہا۔ بدری بھی خاموشی سے سوچتا رہا۔ وہ
دونوں سرور کی حدوں سے گزر کر گہرے نشے میں ڈوبتے جا رہے تھے
لیکن ان کی پیشہ ورانہ چھٹی حس پوری طرح بیدار تھی۔ اس حالت
میں بھی وہ بے دھڑک خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں تھے۔

"بتا دو۔ سب کچھ کھل چکا ہے تو نام کھل جانے سے کون سی
قیامت آجائے گی اور پھر علی شیر نواب اپنا یار ہے نا۔ اس سے پردہ
کیا؟ بتا ہی دو" بدری نے لڑکھڑائی ہوئی زبان سے رک رک کر اپنا
فیصلہ صادر کر دیا۔

"پیارے! یہ بدری ناتھ ہے" اس نے ہاتھ اٹھا کر کہا "مگر تم
اسے وکرم ہی کہتے رہو گے" بدری نے میری طرف ہاتھ بڑھا دیا
جیسے اسی وقت ہمارا پہلا تعارف ہوا ہو۔ میں نے اس سے ہاتھ
ملایا۔ اسی دوران میں راجن اپنی کرسی چھوڑ کر لڑکھڑاتا ہوا میری
طرف بڑھا اور بولا "میں انبالے کا رمیش اگروال ہوں۔"

میں نے بوکھلا کر اپنی کرسی نہ چھوڑی ہوتی تو وہ سیدھا میرے
اوپر آگرا ہوتا۔ ہاتھ ملانے کو ناکافی سمجھتے ہوئے اس نے اس موقع
پر مجھ سے گلے ملنا ضروری سمجھا تھا۔

"شاباش" میں نے اس کی پیٹھ تھپکتے ہوئے کہا "تمھارے
پاس کیس، ڈگر، کرپان اور کنگھا تو نہیں ہے مگر تم سکھ کی صورت میں
دکھا ضرور رہے۔ اسی ایک نشانی سے تم انبالے کے سردار معلوم
ہوتے ہو۔"

"سچے راہ گورو کی" اس نے میرے سینے سے الگ ہوتے
ہوئے کہا "تمھیں اصلی ذات کی بڑی پہچان ہے۔ سب کہتے ہیں کہ
سردار بے وقوف ہوتے ہیں۔ بکواس کرتے ہیں۔ ذرا دھیان کر کے بتاؤ
میں صورت سے سردار تو نہیں لگتا؟"

"صورت سے تو نہیں لگتے" میں نے اس کے احمقانہ سوال
سے محظوظ ہوتے ہوئے کہا "تمھاری باتوں سے مجھے پہلے ہی گڑبڑ کا
شبہ ہو گیا تھا۔ تم واقعی کے سردار ہو۔"

کہا گیا ہے کہ مرد ناداں پر کلام نرم و نازک بے اثر ہوتا ہے۔
اس وقت بھی یہی صورت تھی۔ مرد ناداں مدہوشی میں بولتا ہوا
تھا۔ میرے فقرے اس کے سر کے اوپر سے گزر گئے تھے۔ وہ
سہلاتا ہوا دوبارہ اپنی کرسی پر جا بیٹھا۔ اس وقت اس کے تمتماتے
ہوئے چہرے پر نسلی تفاخر کی چمک نمایاں ہو گئی تھی۔

"مزہ آگیا ہے" بدری ناتھ جھومتے ہوئے بولا "بھارت ماتا
سے جدا ہونے کے بعد آج پہلی بار زندگی کا مزہ آیا ہے۔ کاش یہاں
بھی کوئی کرم تو موجود ہوتا تو میں ایک سوال اپنی بھی لگا لیتا۔"

"بس بدری!" رمیش اگروال یا راجن نے غرا کر کہا "لطیفے کی بات لطیفے تک رہنے دو۔ اس وقت کسی سردائی کا ذکر آیا تو سب بھنڈ ہو جائے گا۔ عزت ہر جگہ کو پیاری ہوتی ہے۔"

وہ لطیفہ میرا سنا ہوا تھا۔ اس کا ذکر رمیش اگروال کے لئے نجاست کا سبب بن سکتا تھا اس لئے میں نے اپنی زبان بند رکھ کے صرف مسکرانے پر اکتفا کیا مگر بدری کو اپنے ساتھی پر جوابی وار کرنے کا موقع مل گیا۔ اس نے بوجھل آواز میں کہا "تعارف کی بات تعارف تک رہنے دو۔ سب کے لئے ہم اس وقت بھی دکرم اور راجن ہی ہیں۔ رمیش اگروال اپنا لے میں اور بدری ماتھر تلی میں رہ گیا ہے۔ اور ہاں۔۔۔ تم تو ذرا کا جو ذرا سا چنا ب پی کر کچھ زیادہ ہی بہک رہے ہو۔ اس گھر میں علی شبر کے تین نوکر بھی ہیں۔ تمہارے بے کار سے ان کے کان کھڑے کر دیں گے۔"

"بس کان ہی کھڑے ہوں گے نا؟ ہونے دو۔ اس چھت کے نیچے بھی ہم اپنے دل کی بھڑاس نہ نکال سکے تو پھر کہاں جائیں گے اور تم جو گئو جل کی بات کر رہے ہو تو یہاں کہاں ہوتا ہے؟ یہ لوگ تو تمہاری ماتا کی دم مروڑ کر اس کی گردن کاٹ دیتے ہیں اور پھر اس کے قیمے کے کباب کھاتے ہیں۔ بے چاری کا پیشاب خطا ہوتا ہے تو تمہارے منہ میں جانے کے بجائے نالیوں میں بہہ کر گٹر میں پہنچ جاتا ہے۔"

"تم۔۔۔ تم اب واقعی بہکنے لگے ہو" بدری ماتھر کی لڑکھڑائی ہوئی آواز سے تشویش جھلکنے لگی "تمہیں کچھ پتا نہیں کہ تم کیا کہہ رہے ہو۔ بہتر یہ ہوگا کہ اب بوتل بند کر دی جائے ورنہ گڑ بڑ ہو جائے گی۔"

"!!سے اس کے حال پر چھوڑ دو" میں نے بدری ماتھر کی طرف جھک کر سرگوشیانہ لہجے میں کہا "اس کی وجہ سے تم کیوں اپنا نشہ خراب کرتے ہو۔ ہم دونوں باتیں کر کے وقت گزار سکتے ہیں۔"

"ہاں۔ میں کیوں اپنا نشہ خراب کروں؟" وہ تعلیمی انداز میں اپنا سر ہلاتے ہوئے بولا۔ خود کو نارمل کرنے کی کوششوں میں وہ بالکل احمق نظر آنے لگا تھا مگر پھر اس نے اگلا فقرہ کہہ کر مجھے چونکا دیا "تم کیوں نہیں پیتے؟ تمہارا پہلا گلاس ابھی تک اسی طرح رکھا ہوا ہے۔"

میں بس چند ساعتوں کے لئے سٹپٹایا پھر ہنس کر بولا "پہلا نہیں، یہ میرا چوتھا گلاس ہے۔ میں شروع سے تمہارا ساتھ دے رہا ہوں اور مسلسل یہ سوچ رہا ہوں کہ مدن موہن سے میری ملاقات کیسی رہے گی۔"

میں محسوس کر رہا تھا کہ میں ان کے ساتھ غیر ضروری باتوں میں بہت وقت برباد کر رہا تھا لیکن انہیں دھیرے دھیرے ایک مخصوص ذہنی سطح پر لانے کے لئے میرا ان صبر آزما مراحل سے گزرنا ناگزیر تھا۔ میرے نزدیک یہ بہت بڑی کامیابی تھی کہ وہ دونوں میرے سامنے پوری طرح بے نقاب ہو چکے تھے اور میں ذہنی ہونے ہونے بھی ان کے لئے علی شبر بنا رہنے میں پوری طرح کامیاب تھا۔

میں نے بخشل کی محبوبہ کے گھر میں ان دونوں کو دیکھنے کا بہانہ ہوتا تو ان کا قصہ وہیں ختم ہو جاتا مگر میں ان پر محنت اور وقت صرف کر رہا تھا۔ آہستہ آہستہ اس کے نتائج سامنے آ رہے تھے۔ دوسری بہت سی چیزوں کے ساتھ مدن موہن کا ایک نیا نام بھی سامنے آ چکا تھا اور اس کے بارے میں مجھے ہی کوئی فیصلہ کرنا تھا۔ مخبر اول خان کو کام کا بہت سا مواد فراہم کر سکتا تھا۔

"مدن موہن اپنے نام کی طرح بہت خوبصورت لڑکی تھی" بدری ماتھر کہہ رہا تھا۔ "کالج کے زمانے میں ہم اسے موہنی کہہ کر چھیڑا کرتے تھے" بولتے ہوئے اس کی بھاری آواز یک لخت دھیمی اور پرخیال ہو گئی تھی جیسے وہ خود فراموشی کے عالم میں یادوں کی کچھ خوابناک جزیروں میں بھٹک گیا ہو۔ وہ خلا میں کسی نقطے کو گھورتے ہوئے کہے جا رہا تھا "وہ بہت خوش مزاج تھا۔ سر پر پگڑی لگا کر زنانہ کپڑوں میں ناچتا تھا تو سب کھچا کھچ بھرے ہال میں رہ جاتے۔ پانی سے بھرے ہوئے غبارے انگیا سے اپنے سینے پر باندھ لیتے۔ بعد وہ سر سے پیر تک لڑکی ہی نظر آتا تھا۔ ہم تینوں نے ایک ساتھ را میں شمولیت اختیار کی تھی۔ وہ ساتھی ناکام ہو گئے۔ ہم تینوں کڑی تربیت کے مرحلے بھی ایک ساتھ طے کر گئے۔ پھر پوسٹنگ کا وقت آیا تو مدن ہم سے بچھڑ کر فارن سروس میں چلا گیا۔ ہم آج سو سے بعد میں آ گئے۔ اس کے بجائے رمیش میرے ساتھ رہا اور یہ آج بھی میرے ساتھ ہے۔"

"مرد ہو کر زنانے روپ میں ناچتے ہوئے مدن موہن کو شرم نہیں آتی تھی؟" میں نے پوچھا۔

"شرم کس بات کی؟ وہ ویسے ہی پرلے درجے کا بے شرم اور ناچ گانا تو ویسے بھی ہمارے دین دھرم کا حصہ ہے۔ تم جانتے ہو کہ کالجوں میں ہر فنکشن کے لڑکے ہوتے ہیں۔ سب ہی اس دوستی کے لئے مرتے تھے۔ بڑی عمر کے دادا گیر لڑکوں نے اس موقع سے خوب فائدہ اٹھایا۔ اپنے کمروں میں لے جا کر رکھتے تھے اس کے قدموں پر اور پھر اپنے اشاروں پر نچاتے تھے۔ ناچ کا شوق تھا۔ وہ ہر طرح کے ناچ ناچتا تھا مگر اب وہ انڈین فارن سروس کا ایک ذمے دار افسر ہے۔ وہ فارن سروس میں ہو کر بھی ہمارے بڑوں کو جواب دہ ہے۔ وہ ہمارے مسائل سمجھ سکتا ہے اسی لئے میں نے اسے فون کیا تھا۔ مجھے یقین ہے کہ کل وہ کوئی نہ کوئی ضرور بتائے گا۔"

"وہ اسی قدر بے شرم اور بے ضمیر ہے تو فارن سروس میں بہت کامیاب ہوگا" اس کی باتیں سن کر مدن موہن کی ذات میں میری دلچسپی میں اضافہ ہونے لگا۔

"بہت زیادہ کامیاب ہے" اس نے لڑکھڑاتے ہوئے لہجے میں جواب دیا "لندن کے بیورو میں مدن موہن

…چ عام ہے کہ ان لوگوں نے اپنی پارلیمنٹ سے ہم جنسوں سے
…ات کے مکمل جواز کا قانون پاس کرالیا تھا۔ ان دنوں مدن موہن بہت
…اور سروس میں تبادلہ ہوا تھا۔ اسے پہلی پوسٹنگ لندن میں دی گئی
…اس کے زمانے میں وہاں کی ہر خبر دونوں بادشاہوں سے پہلے نئی دہلی کو
…والی تھی۔ وہ ہاؤس آف کامنز اور ہاؤس آف لارڈز کے بیشتر
…ارکان کی آنکھوں کا تارا تھا۔ وہ خود مزے لے لے کر بتاتا ہے کہ
…میں سے کچھ اس کے شوہر تھے اور بیشتر نے اسے اپنا شوہر بنایا
…واقفیت ایک قومی جذبے سے دونوں خدمتیں سرانجام دیا کرتا
…تھا۔''

وہ کوئی نئی بات نہیں کہہ رہا تھا۔ مغربی معاشروں کے بارے
…میں نمائندوں سے ایسی خبریں پڑھتا چلا آرہا تھا۔ قانون سازوں کی
…ذہنی سطح پر سفید فاموں کی اس اخلاقی باختگی پر ہمیشہ میرا دل
…کڑھتا تھا۔ میرے نزدیک انسانی تہذیب کا اس سے بڑا کوئی المیہ
نہیں ہو سکتا تھا کہ انسان خود ہی انسانیت کی توہین و تذلیل پر کمربستہ
ہو جائے اور فطرت کے قائم کئے ہوئے رشتوں کی تکذیب کر کے
ان جانے حیوانی راستے اختیار کرنے لگے مگر ان خبروں کو پڑھنے کے
بعد میرا ردعمل کبھی بھی اتنا شدید اور کراہت آمیز نہیں ہوا جتنا
بدری ناتھ کی سیدھی سادی سی کہانی سن کر ہوا تھا۔ مدن موہن کی
کامیابیوں کی مختصر سی کہانی مغرب کے امرا اور سیاسی معززین کے
…کن والے اور مکروہ ذہنی زوال کی عبرت اثر داستان
تھی۔

کچھ پتا نہیں تھا کہ طاقت و جبروت کے سرچشموں پر حکمرانی
کرنے والوں میں کون کون مدن موہن کے ساتھ زن یا شوہر کے
رشتوں میں وابستہ رہا تھا۔

''ایسے کارآمد شخص کو تمہارے بڑوں نے یہاں کیوں بھیج
دیا۔ اس کے لئے انگلینڈ یا اسکینڈے نیویا ہی بہتر جگہ ہو سکتی ہے۔
یہاں تو وہ ضائع ہو جائے گا'' میں نے کاٹ دار لہجے میں بدری ناتھ
سے کہا۔

''بڑوں نے کچھ سوچ سمجھ کر ہی اسے یہاں بھیجا ہوگا۔ وہ اتنا
خوش معاش ہے کہ مردوں کے ساتھ عورتوں میں بھی بہت آسانی سے
گھل مل جاتا ہے۔ اسے کسی نہ کسی افادیت کی بنا پر کراچی کی
پوسٹنگ دی گئی ہوگی۔ وہ یہاں نہ چل سکا تو اس کے لئے دوسرے
اسٹیشن موجود ہی ہیں۔''

میری دانست میں بدری ناتھ نے بہت مختصر اور مؤثر الفاظ میں
اعلیٰ ذہن کہلائے جانے والے سیاسی اور سماجی حلقوں کے گھناؤنے
کردار کی کہانی مکمل کر دی تھی۔ اس کے آخری جملوں نے خطرناک
رخ اختیار کر لیا تھا۔ مجھے اندیشہ ہوا کہ میں نے اس گند کو زیادہ
کریدا تو چھینٹوں سے کہیں میرا دامن بھی داغ دار نظر نہ آنے
لگے۔ میں نے فوراً ہی بات کا رخ ایک اور موضوع کی طرف
موڑتے ہوئے کہا ''اگر مدن موہن امریکی قونصل خانے میں تمہارا
کوئی ہم جنس تلاش کرنے میں کامیاب نہ ہو سکا تو تم کیا کرو گے؟''

''پھر ہمارے کرنے کے لئے زیادہ کام نہیں رہ جاتا۔ ڈیلی اور
ویرا کے لئے ہم چند روز انتظار کریں گے۔ کامیابی ہو یا نہ ہو، ہم
واپس چلے جائیں گے۔ ہم بروقت اپنے ٹھکانے پر پہنچ گئے تو ہو سکتا
ہے کہ ہمیں سری لنکا جانے والے شیر راسکو ہو میں جگہ مل جائے۔
خطرات کے باوجود وہ ملک بہت خوبصورت اور رنگین ہے۔ تعلیم کی
شرح اتنی بلند ہے کہ بیشتر طوائفیں تک گریجویٹ ہوتی ہیں۔ مجھے
آج تک وہاں جانے کا موقع نہیں مل سکا۔''

''میں تمہارے ساتھ وہاں نہیں جاؤں گا'' رمیش اگروال نے
بھرائی ہوئی آواز میں کہا ''سنا ہے کہ انتہا پسند اور قوم پرست
لڑکیاں بھی وہاں طوائفوں کے روپ میں غیر ملکی ایجنٹوں کو سونگھتی
پھرتی ہیں۔ جو ان کی نظروں میں آجاتا ہے اسے عام طور پر کپڑوں
کے بغیر مردہ پایا جاتا ہے۔ ایسی خطرناک رنگینی سے میں پناہ مانگتا
ہوں۔ اس سے بہتر ہے کہ ہمیں رک کر دو چار مہینے ڈیلی اور ویرا کو
ڈھونڈ لیا جائے اور کچھ ہو یا نہ ہو، یہاں شراب تو باقاعدگی سے ملتی
رہے گی۔ نشے میں تو جی چاہے تو کولمبو کیا جنت تک میں پہنچ سکتا
ہے۔''

رمیش کی مداخلت سے بدری ناتھ بھی فوراً ہی پٹری سے اتر
گیا۔ اندر سے وہ دونوں ہی اوباش طبیعتوں کے مالک تھے۔ نشہ گہرا
ہونے کے ساتھ ساتھ ان کے حیوانی تقاضے پوری قوت سے بیدار
ہوتے جا رہے تھے۔ ان کی باتوں میں وہ رنگ نمایاں ہونے ہی میں
اپنا بھرا ہوا گلاس لے کر وہاں سے اٹھ گیا۔

''ہمیں اکیلا چھوڑ کر تم کہاں چلے؟'' رمیش نے لہک کر ہانک
لگائی۔

''تمہاری خبر گیری کے علاوہ مجھے کچھ اور کام بھی ہوتے ہیں۔
تم شغل جاری رکھو۔ اب کھانے کی میز پر ملاقات ہوگی'' یہ کہتے
ہوئے مجھے خیال آیا کہ میں نے خود ہی کمرے سے فون کاٹ کر لابی
میں پہنچا دیا تھا اور میں اپنی خواب گاہ سے کسی کو فون نہیں کر سکتا
تھا۔

میں جاتے جاتے ٹھٹک کر رک گیا۔ اسی وقت بدری ناتھ نے
رمیش اگروال سے کوئی ایسی بات کہہ دی کہ وہ بھڑک کر کسی تلنگی
کور کو بے تحاشا ننگی ننگی گالیاں دینے لگا۔

میں نے بدمزگی سے رمیش کی طرف دیکھا۔ میری نظریں اس
کے چہرے سے پھسلتی ہوئی بدری ناتھ سے چار ہوئیں تو اس نے
لوفرانہ مسکراہٹ کے ساتھ مجھے آنکھ مارنے کی کوشش کی۔ بسیار
نوشی نے اس کے اعصاب اور عضلات کو متاثر کرنا شروع کر دیا
تھا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ بیک وقت اس کی دونوں آنکھیں بند ہو گئیں اور
پھر فوراً ہی کھل گئیں۔ وہ اسے واقعے پر کچھ پریشان نظر آنے لگا۔

اپنے دل کی بھڑاس نکال لینے کے بعد رمیش اگروال خاموش
ہو چکا تھا اور گلاس سے گھونٹ لینے کے بعد یوں برے برے منہ

جا رہا تھا کہ اس سے کراہت محسوس ہو رہی تھی۔
"اگر کسی سے بات نہ کرنی ہو تو میں فون وائر اپنے کمرے میں لے جا رہا ہوں" میں نے انہیں آگاہ کیا۔
"لے جاؤ۔ جو بھی چاہے لے جاؤ" بدری ناتھ نے کسل مندانہ لہجے میں کہا "خون کو یوں ہی بے مقصد بہتا جانا ہے تو نوکر کے سرے پر ایک جھٹک پن لگا لو ورنہ یہ کٹ کٹ کے بس رکھا رہ جائے گا۔"
وہ ایک صحیح اور معقول مشورہ تھا لیکن بدری ناتھ نے جس لب و لہجے میں آخری فقرے ادا کیے تھے انہوں نے پورا مفہوم ہی بدل کے رکھ دیا تھا۔ میں نے غصے اور ملامت سے ان دونوں ملعونوں کو گھورا اور پھر فون کا تار کھینچ کر تیزی سے اپنے کمرے کی طرف چل دیا۔ میرے ایک ہاتھ میں اسکاچ کا گلاس اور دوسرے میں فون تھا۔
ریکارڈنگ سسٹم الگ کرکے فون کو دوبارہ لائن سے منسلک کرکے میں نے گھر کا نمبر ملایا تو دوسری طرف غزالہ موجود تھی۔ اس کی آواز سے گہری افسردگی اور طمانیت جھلک رہی تھی۔
"اول خان کہاں ہے۔ ذرا اس سے میری بات کراؤ" میں نے غزالہ سے کہا۔
"اس وقت اول، دوم اور سوم میں سے کوئی گھر پر نہیں ہے۔ جو کہنا ہے مجھے بتا دیں" میری آواز پہچانتے ہی غزالہ کی آواز میں شوخی عود کر آئی جس میں گزرتی ہوئی دوپہر کی ہلکی سی جھلک نمایاں تھی۔
"یہ تینوں کہاں گئے ہوئے ہیں؟" میں نے قدرے حیرت اور پریشانی سے پوچھا۔
"سلمیٰ کا فون آیا تھا۔ جہانگیر نے نشے میں مدہوش ہو کر چلانا شروع کر دیا تھا کہ اسے دل کا دورہ پڑا ہوا ہے۔ وہ سلمیٰ کے قابو سے باہر ہوا جا رہا تھا۔ وہ تینوں اسی کو دیکھنے گئے ہیں۔"
"اللہ ہم سب کی مغفرت کرے" میں نے چھت کی طرف دیکھتے ہوئے کمزور آواز میں کہا "وہ تینوں وہاں ہیں اور میں یہاں دو شرابیوں کی دیکھ بھال کر رہا ہوں۔ آج کل ان کو رکھنا مناسب سا معلوم ہوتا ہے۔"
"آپ انہیں بچارے کر گھر کیوں نہیں آجاتے؟" غزالہ نے نرمی سے ترغیب دی۔
"وہ کیسے کمزور ہو جائیں گے" میں سوچے سمجھے بغیر روانی میں کہہ گیا پھر فوراً ہی سنبھل کر بولا "میرا مطلب ہے کہ میں اپنی آزادی سے آمد و رفت جاری نہیں رکھ سکتا۔ آج ایک نیا نام سامنے آیا ہے۔ میں اسی کے بارے میں اول خان سے مشورہ کرنا چاہ رہا تھا۔ اس سلسلے میں تم کچھ نہیں کر سکو گی۔"
"وہ آئے گا تو میں فون کرا دوں گی" غزالہ نے کسی حجت کے بغیر میری بات مان لی۔

میں نے لمحہ بھر سوچا اور پھر اس کی ورد تجویز مان لی۔ باہمی تعاون کے حوالے سے چند رسمی نمبروں کے تبادلے کے بعد میں نے فون بند کر دیا اور فوراً ہی جہانگیر کے گھر کا نمبر ملانے لگا۔
میں خود اس بات کا شاہد تھا کہ کثرت سے شراب نوشی کے بعد جہانگیر بری طرح بہکنے لگتا تھا مگر نشے میں دل کے دورے والی بات کسی طرح میرے حلق سے نہیں اتر رہی تھی۔ اگر میرے اندیشے کے برعکس وہ خیر و درست تھی تو صورت حال سنگین تھی۔ اس نازک پوزیشن میں میں جہانگیر کو بے یار و مددگار نہیں چھوڑ سکتا تھا۔
دکیا ہی گھنٹی پر ریسیور اٹھا لیا گیا۔ میرے کانوں میں دھیمی آواز کے ساتھ دیبا کی نرم و شیریں آواز گونج اٹھی۔
"کیا بات ہے؟ وہاں کیا ہو رہا ہے؟" میں نے فکر مندانہ لہجے میں دیبا سے پوچھا۔
"جہانگیر کو دل کا کوئی خطرناک دورہ پڑا ہوا ہے۔ وہ دونوں ہاتھوں سے اپنا دل تھامے پورے فلیٹ میں چیختا اور چکراتا پھر رہا ہے۔ وہ کسی کے قابو میں نہیں آ رہا۔ سلمیٰ کے ہاتھ پیر پھولے ہوئے ہیں کہ کہیں وہ مر ہی نہ جائے۔ تم بتاؤ کہ ہم کیا کریں۔ یہاں آ کر بھی ہم سب بس تماشائی بنے ہوئے ہیں۔"
"یہ دل کا کیسا دورہ ہے کہ وہ بے ہوش یا نڈھال ہونے کے بجائے کسی گھوڑے کی طرح پورے فلیٹ میں دوڑتا پھر رہا ہے؟" دیبا کی پوری بات سن کر میں نے پُرتجسس لہجے میں سوال کیا۔
"پتا نہیں۔ یہ تو کوئی ڈاکٹر ہی بتا سکے گا۔ سلمیٰ کی حالت اور باتوں سے یہ ظاہر ہو رہا ہے کہ میاں بیوی میں جھگڑے کے بعد جہانگیر کو یہ ہارٹ اٹیک ہوا ہے۔ اس کی حالت واقعی قابلِ رحم ہے۔"
"ذرا اسے فون پر بلا دو" میں نے کچھ سوچتے ہوئے تحکمانہ لہجے میں کہا۔
"بلا دوں؟" دیبا کی آواز تحیر زدہ تھی "وہ کسی کی سن ہی نہیں رہا۔ فون پر کیا آئے گا۔"
"اس کے سامنے میرا نام لو" میں نے تیزی سے کہا "اسے بتاؤ کہ میں اس سے بات کرنی چاہ رہا ہوں۔"
"بے سود ہوگا۔" دیبا نے مایوسی سے جواب دیا "وہ سخت اذیت میں ہے۔ تم کہتے ہو تو میں ایک کوشش کیے لیتی ہوں۔ ذرا ہولڈ کرو۔"
دیبا ریسیور رکھ کر چلی گئی۔ میرے کانوں میں متعدد ملی جلی گھبرائی ہوئی آوازیں آتی رہیں۔ مجھے اندازہ ہو گیا کہ جہانگیر نے اپنے گھر میں خاصی ہڑبونگ مچائی ہوئی تھی اور سب ہی اس کی بگڑی ہوئی حالت سے خوف زدہ تھے۔
کچھ دیر بعد چڑھے ہوئے سانسوں کے ساتھ ریسیور پر جہانگیر کی کراہیں ابھریں "مر گیا.... ہائے میں مر گیا.... میرا دل.... اچانک.... میرے بھائی! تم بھی آجاؤ اور میرا آخری دیدار کر لو۔ ہائے میرا

رہا ہے۔"
میرے کان کھڑے ہو گئے۔ اپنا فقرہ مکمل کرنے سے پہلے اسے اپنا دل یاد نہیں آیا تھا۔ میں اس کی رگ رگ کو پہچانتا تھا۔ وہ جہانگیر تھا اور کسی بھی وقت کوئی ڈرامہ کر سکتا تھا۔

"یہ کیا دل ول لگا رکھی ہے" میں نے بدمزگی سے کہا "ہوش میں آتے ہو یا وہیں آ کر جوتے لگاؤں۔"

"میرا دل... بڑے بھائی! میرا دل" میری بات سنتے ہی وہ پھر شروع ہو گیا "آ رہا ہوں۔ ابھی آ جاؤں گا... مگر میرا دل... یہ عورت مجھے مارے گی۔ دوسری شادی کرے گی۔ مجھے سب معلوم ہے۔ ہائے میں مرا۔"

"کیا ہو گیا؟ بولتے کیوں نہیں ہو۔" اس کی آواز میں وقفہ آتے ہی میں غرایا۔

"کچھ نہیں ہوا۔ سب ٹھیک ہے" جہانگیر کی سرگوشیانہ آواز ابھری "ہم ابھی ڈرامہ ختم کیا تو سب چوپٹ ہو جائے گا۔" یہ کہہ کر اس نے پھر اپنی بکواس شروع کر دی۔

مجھے تسلی ہو گئی کہ اسے کچھ بھی نہیں ہوا تھا۔ سب کی پریشانی بالکل بے بنیاد تھی۔ میں نے تھوڑی دیر بعد دوبارہ فون کرنے کی دھمکی دے کر سلسلہ منقطع کر دیا اور پھر اٹھ کر اپنے گلاس کی بچی اسکاچ واش بیسن میں بہا دی۔ اس وقت شراب سے میری طبیعت اچانک ہی متلانے لگی تھی۔

غزالہ، دردانہ اور پھر خود جہانگیر سے میں نے جو کچھ سنا تھا اس کی بنا پر کچھ قیاس میں خود بھی لگا سکتا تھا۔ وہاں جو کچھ ہو رہا تھا اس میں جہانگیر کی بے ترشی کا بڑا دخل تھا۔ ممکن تھا کہ سلمٰی اس کی بسیار نوشی پر برہم ہوئی ہو اور پھر بات اتنی بڑھ گئی ہو کہ کسی بڑی افتاد کو ٹالنے کے لیے جہانگیر کو دردِ دل کا بہانہ کرنا پڑا۔ یہ اور بات تھی کہ اس نے گھر میں وہ پاکھنڈ پھیلایا ہو کہ سلمٰی جھگڑے جھمیلے کو بھول کر اس کی زندگی کی فکر میں مبتلا ہو جائے مگر اس نے گھر پر بھیڑ جمع کر لی۔

وقت گزاری کے لیے بدوی اور وہبی کے پاس جانے کے بجائے میں اپنے کمرے میں ہی بستر پر دراز ہو گیا۔ یہ اتفاق تھا کہ اس وقت وہ دونوں بھی نشے میں دھت ہو کر ایسی حالت کو پہنچ چکے تھے کہ جانوروں سے بدتر ہو کر رہ گئے تھے اور بدکلامی پر اتر آئے تھے۔

ایک بات ان تینوں میں ہی مشترک تھی کہ نشے کی زیادتی کی وجہ سے دوسرے کے لیے ناقابلِ برداشت ہو جانے کے باوجود انہیں اپنا اپنا مفاد خوب یاد تھا۔ جہانگیر نے اپنی بیوی سے حیلہ سازی شروع کی ہوئی تھی اور وہ دونوں اپنے چھپے ہوئے مفادات سے ذرا بھی غافل نہیں ہوئے تھے۔

مجھے یقین تھا کہ جہانگیر کو اپنا مفروضہ دردِ دل بھول کر فون پر مجھ سے ہم کلام دیکھنے کے بعد اول خان وغیرہ کو جہانگیر کی اداکاری کا علم ہو گیا ہوگا اور انہوں نے وہاں رک کر اپنا وقت برباد کرنے کے بجائے فوری واپسی کو ترجیح دی ہوگی۔ پھر بھی میں نے خاصی دیر انتظار کیا اور ایک مرتبہ پھر جہانگیر کے گھر کا نمبر ملا لیا۔

اس بار جہانگیر نے فون خود ہی وصول کیا تھا۔ میری آواز پہچانتے ہی وہ چہکنے لگا۔

"یہ کیا بدمعاشی تھی؟ تم نے دل کے دورے کا کیا ڈرامہ رچایا ہوا تھا؟" میں نے تیز آواز میں پوچھا۔

"صبر سے کام لو۔ میں سب بتائے دیتا ہوں۔ اس وقت میدان بالکل صاف ہے۔ مجھے کسی سالی کا ڈر نہیں ہے۔ اس وقت میں نے مجبور ہو کر وہ حرکتیں شروع کی تھیں۔ میرے فرشتوں کو بھی اندازہ نہیں تھا کہ بات بڑھ کر تمہارے کانوں تک پہنچ جائے گی۔"

اس کی مستانہ آواز سے خوشی پھوٹی پڑ رہی تھی۔

"میدان بالکل صاف ہے تو سلمٰی کہاں گئی؟" میں نے پُرتشویش لہجے میں پوچھا۔

"وہ اپنے میکے چلی گئی۔ اس کے رشتے دار اسے اپنے ساتھ لے گئے۔ اچھا ہے اس کا دماغ ٹھنڈا ہو جائے گا۔"

"اس کا میکا یہاں کہاں سے پیدا ہو گیا؟" میں نے حیرت سے پوچھا "وہ سب تو لاہور میں ہیں۔"

"تم بھی بہت بھولے ہو۔ تم لوگ میرے سسرالیوں سے کیا کم ہو۔ دردانہ اور اول خان اسے اپنے ساتھ لے جانے میں پیش پیش تھے۔ رات کے کھانے کے بعد وہ پھر یہیں آ جائے گی۔"

"مگر ہوا کیا تھا۔ تمہیں ڈرامے بازی کی کیا مجبوری پیش آ گئی تھی؟"

"وہی پرانا جھگڑا تھا۔ وہ میری شراب نوشی سے ہمیشہ سے جلتی آئی ہے۔ آج پھر زبان چلانے لگی۔ میں نے ایک ہاتھ مارا تو بس پھیل گئی اور روتے پیٹتے ہوئے اپنا سامان سمیٹنے لگی۔ جب اس نے یہ اعلان کیا کہ وہ اسی وقت لاہور جا رہی ہے تو میرے چھکے چھوٹ گئے۔ اسے منانا تو اس کا دماغ خراب ہو جاتا۔ بس میں نے دل کا دورہ ڈالنے کا فیصلہ کر لیا اور وہ سارا جھگڑا اور رونا دھونا بھول کر میرے لیے پریشان ہو گئی۔"

میں اس کی وضاحت سن کر زیرِ لب مسکرانے لگا مگر اس سے خشک لہجے میں پوچھا "تمہیں اتنی بھی تمیز نہیں ہے کہ دل کے دورے میں کوئی بھاگا نہیں پھرتا۔ نڈھال اور بے جان ہو جاتا ہے؟"

"اس وقت سوچنے سمجھنے کا کوئی موقع نہیں تھا۔ ایک بات دماغ میں آئی اور وہیں میں کر گزرا۔ ہو سکتا ہے کہ میرے دماغ میں کمرے میں دورے کے کسی مریض کی حالت بیٹھی ہوئی ہو۔ ایک بار میں نے درد سے تڑپتے ہوئے شخص کو چیخیں مار کر دیوانہ وار ادھر ادھر دوڑتے دیکھا تھا۔ خود سلمٰی کو بھی کچھ پتا نہیں ہے۔ میں اتنا جانتا ہوں کہ اس کا میکے بھاگنے کا خطرہ ٹل گیا اور اس کا دماغ بھی

درست ہو گیا۔ اس عورت نے میری زندگی عذاب کی ہوئی ہے۔ اس کا بس چلے تو وہ میری ساری بوتلیں نالی میں بہا دے۔"

"وہ اتنی ہی بری ہے تو اسے کیوں روک لیا؟ جانے دیتے اس کے میکے۔"

"بس یار، سمجھا کرو نا۔" وہ بے حیائی سے ہنس دیا۔ "بری ہے! بھلی مگر ہے تو اپنی بیوی۔ سالی بڑا بھلا خلق اور حسین ہے پھر بھی اشاروں پر ناچتی ہے۔ بس کبھی کبھی کھوپڑی سنک جاتی ہے تو اب میں نے اس کا علاج بھی ڈھونڈ لیا ہے۔ دیکھوں گا کہ کیسے گھر چھوڑ کر بھاگتی ہے۔ تم لوگ ہفتے عشرے میں ملتے ملاتے رہا کرو تو سب ٹھیک ہو جائے گا۔ وہ اکیلے پن کا بھی شکار ہے اور تم لوگوں کو بہت چاہتی ہے۔"

"اتنا بڑا فساد کھڑا کرنے کے بعد اب تمہارا نشہ ہرن ہو چکا ہے؟" میں نے طنز سے پوچھا۔

"سارا لطف غارت ہو گیا ہوتا اگر رہ جاتی۔" وہ میرے اوپر سلمیٰ سے زیادہ وہ آنکھیں نکال رہی تھی۔ ایسا لگ رہا تھا جیسے رہی میری سب سے بڑی سالی ہے۔ بالکل مردوں کی طرح میرے اوپر چڑھی چلی آ رہی تھی اور مجھے بازوؤں سے پکڑ پکڑ کر جھنجوڑ رہی تھی۔"

"اس کے ساتھ سب سے بڑا مسئلہ یہی ہے کہ وہ جہاں جاتی ہے لوگ اسے اپنا رشتے دار سمجھنے لگتے ہیں۔ بس یہ خیال رکھنا کہ کبھی اس کی کھوپڑی سنک گئی تو تمہارا ادل گھوڑ وہ بھی کام نہیں آئے گا۔"

"تم بڑے خوش نصیب ہو۔" اس کی آواز رشک آمیز ہو گئی۔ "ایک ساتھ دو کشتیوں میں سفر کر رہے ہو اور دونوں کشتیاں قابو میں ہیں۔ کمال ہے کہ غزالہ اسے برداشت کر رہی ہے۔"

"اپنی کالی زبان بند رکھو اور اب آرام کرو۔" یہ کہہ کر میں نے فون بند کر دیا۔

○✲○

میرے لیے مدان ہوٹل صرف ایک مداسی ٹوپی کا نام تھا۔ اس کے بارے میں بدری ناتھ نے مجھے خاص طور پر کچھ نہیں بتایا تھا لیکن باتوں ہی باتوں میں میں نے اپنے ذہن میں ایک گورے رنگ اور وجیہ نوجوان کا خاکہ مرتب کرنے میں کامیابی حاصل کر لی تھی۔ ناچ گانے اور مخلوط محفلوں کے شوقین اس نوجوان سے ملاقات کے لیے میں مقررہ وقت سے ذرا پہلے ہی ہوٹل کی بلند اور وسیع لابی میں پہنچ کر وہاں کی رونقوں سے لطف اندوز ہو رہا تھا مگر میری نظریں باری باری راہداری کے دونوں سروں کا طواف کر رہی تھیں۔

ٹھیک تین بجے وہ راہداری کی مشرقی سمت سے نمودار ہوا۔ وہ راستہ پٹرول پمپ اور پارکنگ کی طرف نکلتا تھا۔ شاید رازداری برقرار رکھنے کے لیے وہ اکیلا ہی آیا تھا۔ ایسا نہ ہوتا تو ذرا دیر سے مرکزی دروازے پر اتار کر گاڑی کہیں بھی لگ سکتا تھا۔

اس کی مخصوص مداسی ٹوپی کی وجہ سے میں نے اسے دور سے پہچان لیا۔ وہ گورے چٹے رنگ کا ایک وجیہ اور خوب رو نوجوان تھا جو اپنی چال ڈھال سے بھی شوقین مزاج نظر آ رہا تھا۔

اس وقت ہوٹل کی پوری لابی میں اس کے سوا ہر مرد اور عورت کا سر کھلا ہوا تھا۔ اس وقت پورے تین بجے تھے اس لیے وہی میرا مطلوبہ فرد ہو سکتا تھا۔ میں نے اسے دیکھتے ہی اپنی نشست چھوڑ دی۔ میں اس سے راہداری ہی میں اپنا تعارف کرانے کا ارادہ رکھتا تھا تاکہ ضرورت کے تحت ہم بعد میں کوئی گوشہ عافیت منتخب کر سکیں۔

میں نے اس کا راستہ روکا تو وہ اپنی رسٹ واچ پر نظر ڈال رہا تھا۔ اپنی راہ میں کسی کے حائل ہونے کا احساس ہوتے ہی وہ ٹھٹکا اور میرے قریب رک گیا۔

"ہوگا۔" میں نے اس کے چہرے پر نظریں جما کر دوستانہ مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔

"اوہ!" اس نے بے ساختہ کہا "تم وقت پر آ گئے۔ یہ بہت اچھا ہوا۔"

اس کا لہجہ سپاٹ بلکہ کسی حد تک نخوت آمیز تھا۔ وہ ان لوگوں میں سے معلوم ہوتا تھا جو اپنے سے کم رتبے کے لوگوں سے بے تکلف ہونا بالکل پسند نہیں کرتے۔ ان سے کام نکال کر بڑی سرعت سے اپنی راہ بدل لیتے ہیں۔

میں نے اسے راہداری کے وسط میں روکا تھا۔ وہاں دوسرے لوگوں کی آمد و رفت بھی جاری تھی۔ وہ راستے سے ہٹ کر ایک طرف سرک گیا جہاں بڑے بڑے گملوں کی صورت میں آرام دہ نشستیں لگی ہوئی تھیں۔

میں نے غور سے اس کا جائزہ لیا۔ اس نے نائی کے بغیر قیمتی کپڑے کا کوٹ پہنا ہوا تھا۔ سفید قمیص کے دو اوپری بٹن کھلے ہوئے تھے اور کھلے ہوئے گریبان میں وہ باریک سی طلائی چین نظر آ رہی تھی جو اس کی گردن میں پڑی ہوئی تھی۔ بدری ناتھ کی بتائی ہوئی باتوں کے عین مطابق وہ اس وقت بھی کوئی چلبلا سا نظر آ رہا تھا۔ "بدری کا کیا حال ہے؟" اس نے داہنے ہاتھ سے اپنے کوٹ کی اندرونی جیب میں کچھ ٹٹولتے ہوئے روا روی میں مجھ سے سوال کیا۔ وہ ایک سپاٹ سا سوال تھا جس میں ذرا بھی جذباتی گرم جوشی نہیں تھی۔

"بدری ٹھیک ہے۔ اس کے ساتھ رمیش اگروال مزے کر رہا ہے۔" اس نے چونک کر میری طرف دیکھا اور پوچھا "تو کیا رمیش بھی اس کے ساتھ ہے؟"

"ساتھ نہ ہو تو مزے کیسے کرتا۔" میں نے بے نیازی سے کہا۔ میں شروع ہی سے اس پر غالب رہنے کا خواہاں تھا۔

"وہ تم پر بہت زیادہ بھروسا کر رہے ہیں۔" اس نے ذرا سختی سے کہا "ان کا تندہی سے خیال رکھو گے تو تمہیں بعد میں بھی کام

گا۔ یہ لفافہ اسی طرح لے جا کر بدری کو دے دینا۔ مجھے
بتانے کی ضرورت نہیں۔ سب کچھ اس لفافے میں موجود
کہتے ہوئے اس نے اپنے کوٹ کی اندرونی جیب سے خاکی
ایک سربند لفافہ نکال کر مجھے دیا۔ میں نے دیکھے بغیر وہ لفافہ
جیب میں ڈال لیا۔ لفافہ میرے سپرد کرتے ہی اس نے روانگی
ارادے سے اپنی جگہ چھوڑنی چاہی مگر میں نے سخت سرگوشیانہ
میں اسے روک لیا۔
"ٹھہر جاؤ۔ تھوڑی دیر کے لیے تمہیں میرے ساتھ چلنا ہے۔
ضروری کام پڑ گیا ہے۔"
اس نے بھڑک کر خوف اور بے یقینی سے میری طرف دیکھا۔
فارن سروس میں ہوتے ہوئے بھی وہ بنیادی طور پر سیکرٹ
کا ایک اہم رکن تھا اور بھرے پرے ہوٹل میں اپنے کسی
کے بدلے ہوئے درشت لہجے کا مطلب بہت اچھی طرح
تھا۔
"میں اس وقت کہیں نہیں جا سکتا۔" اس نے تیز سرگوشیانہ
از میں کہا "بدری سے کہہ دینا کہ میں اس سے بعد میں کہیں مل
گا۔ میں مشکل سے وقت نکال کر یہ لفافہ دینے آیا ہوں۔"
بدری کا نام لے کر اس نے دانستہ میری بات کا وزن کم کرنے
کوشش کی تھی۔ میں اپنا داہنا ہاتھ جیکٹ کی جیب میں ڈال کر
سے تقریباً مل کر کھڑا ہو گیا اور بولا "بدری اور ریحش کا کھیل
ہو چکا ہے۔ اس وقت وہ سرکاری مہمان ہیں۔ تمہیں میں لے
جانا چاہتا ہوں۔ سنا ہے تم بہت اچھا ناچتے ہو۔"
اس کا چہرہ خوف سے دھواں ہو گیا۔ اس کا سبب میرے الفاظ
سے زیادہ وہ دباؤ تھا جو میری جیکٹ کی جیب میں موجود ریوالور کی نال
اس کے پہلو پر ڈال رہی تھی۔
"تت... تم نے انہیں ڈبل کراس کیا ہے۔ سچ بتاؤ تم کون
ہو؟" اس کی نظریں میرے چہرے پر جم گئیں۔
"میرے ساتھ چلو۔ سب معلوم ہو جائے گا۔ یہ گانا کوڑ لے
کر آنے والا ابھی اندر ہو چکا ہے۔"
"تم ایک بھرے ہوئے ہوٹل سے مجھے اس طرح نہیں لے
جا سکتے۔ میں ایک ذمے دار سفارتی افسر ہوں۔ یہ کھلی ہوئی بدمعاشی
ہے۔ تم پیچھے نہ ہٹے تو میں ابھی شور مچا دوں گا۔ مجھ سے دور ہٹ
جاؤ۔"
"میرا نشانہ بے خطا ہوتا ہے۔ یہاں کوئی میری راہ میں حائل
نہیں ہو سکے گا۔ تمہیں معلوم ہونا چاہیے کہ یہاں آئی بی بہت
طاقت ور ہے۔ تمہارے قتل کی کہانی ہماری مرضی کے مطابق لکھی
جائے گی۔ شور مچاؤ اور جان دے دو۔ زندگی عزیز ہے تو خاموشی کے
ساتھ میرے ساتھ چل دو۔"
میں نے اس کے بدن سے الگ ہو کر اپنی پوزیشن بدل لی مگر
میرا داہنا ہاتھ بدستور جیکٹ کی جیب میں رہا۔ اس وقت ہم دونوں
جہاں کھڑے ہوئے تھے وہاں شیشے کی دیوار کے ساتھ لگے ہوئے دور
تک صوفوں پر دو غیر ملکی بیٹھے ہوئے تھے۔ باقی نشستیں خالی تھیں

اس لیے یہ اندیشہ نہیں تھا کہ کوئی ہماری سرگوشیانہ باتیں سن کر ہماری طرف متوجہ ہوسکے گا۔

"تم آئی بی کے آدمی ہو جب بھی میرے مشن کو اطلاع دیے بغیر مجھے کہیں نہیں لے جاسکتے۔ یہ میرا سفارتی حق ہے میرے ساتھ تم غنڈا گردی کر رہے ہو۔" وہ سخت تذبذب اور ہیجان میں مبتلا ہوگیا تھا۔

"چند سوالوں کے جواب دینے کے بعد تم آزاد ہو جاؤ گے ورنہ میری انگلی ٹریگر پر بالکل تیار ہے۔"

وہ خود کو ایک سنگین جال میں محسوس کر رہا تھا۔ میرے پُرعزم لب ولہجے نے اس کے اعتماد اور بے پروائی کو خاک میں ملا دیا تھا۔ وہ فیصلہ نہیں کر پا رہا تھا کہ میری ہدایت پر عمل کرے یا بھاگ نکلنے کی کوشش کرے۔

"چلو!" میں نے سکوت کا وقفہ بڑھنے پر غرا کر تیز آواز میں کہا۔ "میں زیادہ دیر تک یہاں نہیں رک سکتا۔"

"اگر تم آئی بی کے آدمی ہو تو تمہیں معلوم ہونا چاہیے کہ تم کتنا سنگین جرم اپنے سر لے رہے ہو۔ میری رہائی کے بعد مشن والے یہ معاملہ اعلیٰ سطح پر اٹھائیں گے تو تم مشکلات میں پڑ جاؤ گے۔"

"تمہارے جرم کے ثبوت کے لیے خاکی لفافہ میرے پاس موجود ہے۔"

"سفارت کار قتل بھی کر دے تو مقامی قانون کے تحت اسے گرفتار نہیں کیا جاسکتا۔" اس نے میری بات کاٹ کر قانونی موشگافیوں کا سہارا لینا شروع کر دیا "اس کی تقدیر کا فیصلہ اس کے مشن کا سربراہ ہی کرتا ہے۔ وہ خود کسی کو قانون کے حوالے کر دے تو یہ اس کی صوابدید ہوتی ہے۔"

"یہ تقریر بے سود ہے۔" میں نے غصیلے لہجے میں کہا "چلو ورنہ مرنے کے لیے تیار ہو جاؤ۔"

"اپنا شناخت نامہ دکھاؤ۔ مجھے یہ اطمینان ہونا چاہیے کہ مجھے کسی سرکاری ایجنسی کا آدمی ہی لے جا رہا ہے۔"

"اس وقت میری جیب میں پوشیدہ ریوالور میرا شناخت نامہ ہے۔ باہر نکلو گے تو میں تمہیں اپنا کارڈ بھی دکھا دوں گا۔ اب دیر کی تو میں انتظار نہیں کروں گا۔ تمہارے خون کے لیے کوئی کسی کو جواب دہ نہیں ہوگا۔ تمہارا قتل بہت آرام سے شہر میں ہونے والی دہشت گردیوں کے کھاتے میں ڈال دیا جائے گا۔ لوگ یہی سمجھیں گے کہ سڑکوں اور گلیوں میں راہ زنی کرنے والوں نے اب شہر کے بڑے ہوٹلوں کا رخ کر لیا ہے۔"

"تم بھول رہے ہو کہ یہاں کی سیکیورٹی کا نظام بہت سخت ہے۔ مجھے مار کر تم ہوٹل کے مسلح محافظوں سے نہیں بچ سکو گے۔ میں نے یہی سوچ کر اس ہوٹل کا انتخاب کیا تھا۔"

"سیکیورٹی والوں کے لیے میری اصل شناخت کافی ہوگی۔ تم ایک مرتبہ پھر بھول رہے ہو کہ تمہارے قتل کی کہانی ہماری مرضی کے مطابق بنے گی۔ کسی کو کچھ حاصل نہ ہوگا۔ تم مفت میں جان سے جاؤ گے۔"

وہ نرم مد نظر آنے کے باوجود میری توقع سے کہیں زیادہ اور سخت جان تھا۔ ارل خان نے بھی فون پر میرا منصوبہ سن کر نکلنے پر زور دیا تھا کہ ہوٹل کی رونق سے حوصلہ پاکر مدن موہن میری رعونت میں آنے سے انکار کر دیا تو کیا ہوگا۔ میں امکان کو بالکل مسترد کر دیا تھا۔ میری رائے تھی کہ جان بچانے سے میرا شکار مزاحمت کی ہمت نہیں کر سکے گا۔

وہ نازک صورت حال تھی۔ میرا ذہن بہت تیزی سے کر رہا تھا۔ ارل خان اس وقت اپنی مختصری بارٹی کے ساتھ نئے قیدی کا انتظار کر رہا تھا۔ وہ لوگ اندر آکر بھی جائزہ مدد نہیں کر سکتے تھے۔ میں مدن موہن سے بہت زچ کہہ رہا تھا ایک سنگین حقیقت تھی کہ اسے مار کر میں ہوٹل سے سلامت باہر نہیں نکل سکتا تھا۔ وہ ایک کھلا قتل ہوتا۔ گمراہیوں کے باوجود ہمارا معاشرہ ابھی حساس ضرور تھا کہ ہماری ہمدردیاں مقتول کے لیے ہوتیں اور میں قاتل کے طور شخص کی نفرت کا نشانہ بن جاتا۔ بعد میں مدن موہن کا اصل نقاب کر کے میرے جرم کے بوجھ کو شاید ہلکا کر لیا جاتا لیکن سے ابتدائی اور فوری صورت حال میں کوئی فرق نہیں پڑ سکتا۔

اسے چھوڑ کر پسپا ہونے کا نتیجہ مکمل تباہی کی صورت برآمد ہوتا۔ مدن موہن کے اغوا کی ناکام کوشش کی خبر سفارتی حلقوں میں پھیل جاتی۔ امریکی ایجنٹ ہوشیار ہو جاتے بدری ناتھ اور مہیش اگروال کے منصوبے ناکام ہو جاتے ملنے کے بعد وہ دونوں مجھ سے بھی بدظن ہو جاتے یا اصلیت کا ہی اندازہ لگا لیتے اور ہم ایک مرتبہ پھر اندھیروں بھٹکتے رہ جاتے۔

"تم بہت سفاک اور خود غرض معلوم ہوتے ہو۔" مدن موہن بھرائی ہوئی شکست خوردہ آواز میں بول پڑا "میں اٹھانے سے پہلے بتا رہا ہوں کہ یہ حرکت تمہیں بہت مہنگی گی۔ مجھے چار بجے ایک اہم میٹنگ میں شریک ہونا ہے۔ نہ پہنچا تو تم اندازہ لگا سکتے ہو کہ کیا ہنگامہ کھڑا ہوگا۔"

اپنی بات پوری کر کے وہ اسی طرف چل دیا جدھر سے نمودار ہوا تھا۔ میں نے کوئی تعرض نہیں کیا کیونکہ میں خود اسے اسی سمت میں لے جانے کا ارادہ رکھتا تھا۔

ہوٹل کے خنک ماحول سے ہم باہر کی چمکیلی دھوپ میں نکلے وہاں ارل خان کے ڈرائیور بے پروایانہ انداز میں گاڑی سے ٹیک لگائے کھڑے تھے۔ انہوں نے کن انکھیوں سے ریوالونگ ڈور سے برآمد ہوتے دیکھا اور پھر ہمارے ساتھ ہولیے۔

قیدیوں کو لے جانے والی ایک بند گاڑی اب قریب کھڑی ہوئی تھی۔ ارل خان وہیں ہمارا انتظار کر رہا تھا۔ ایک کے دونوں ڈرائیور قیدی کو لے کر ایک اب کے پچھلے

سیٹ میں اول خان کے ساتھ ڈسٹر جسٹ پر بیٹھ گیا اور دوبارہ
واپسی کا سفر شروع ہو گیا۔
پولو گراؤنڈ اور ہوٹل کے درمیان بنی ہوئی نجی سڑک
سے ہم خلیق الزماں روڈ پر آئے اور ہوٹل کے گرد گھوم کر
بنگلوں کی طرف جانے والے راستے پر ہو لیے۔
تم نے بہت خطرناک قدم اٹھایا تھا۔ خدا کا شکر ادا کرو کہ تم
کامیاب ہوئے۔ فی الحال اس کا سامنے آ جانا ہی کافی تھا۔ ہم اسے
بھی اٹھا سکتے تھے۔" چند لمحوں بعد اس نے زبان کھولی۔
میں اس وقت مدن موہن کے بھیجے ہوئے لفافے کا جائزہ لے
رہا۔ مدن نے اسے مضبوطی سے بند کر کے دونوں طرف اس
کی مہر پر بڑے بڑے دستخط ثبت کیے تھے کہ لفافے کو کھول کر
دوبارہ اس کی اصل حالت میں لوٹانا ناممکن تھا۔ میں نے اول خان
کی بات کا گہرا سانس لیتے ہوئے کہا "یہ واقعی بہت اعصاب
شکن کام ثابت ہوا۔ وہ رکھ رکھاؤ زیادہ رہتا تو پتا نہیں کیا ہوتا۔
اسی بنا پر میں نے اپنی زندگی کا کڑوا ترین فیصلہ کیا تھا۔ جو ہونا تھا وہ
ہو گیا۔ اب ہمیں اس کو بھول جانا چاہیے۔۔۔"
"جبر ہو دور کیا ورنہ تم رکھ بھی نہ سکتے۔" اس نے میری بات
ان سنی کر کے کہا۔
"میں نے انسانی فطرت کے اس پہلو پر انحصار کیا تھا۔ اس
نے بہت دیر تک مزاحمت کی مگر پھر انسانی فطرت اس پر غالب
آئی۔ وہ بڑی تاخیر کے لیے یہ لفافہ لے کر آیا تھا" میں نے بات
ادا کی۔ مدن موہن کو پکڑنے میں کامیابی کے باوجود میں اس
ذرا بے رغبتی ہی محسوس کر رہا تھا۔
اول خان نے بائیں ہاتھ سے لفافہ ٹٹول کر کہا "یہ بہت ہلکا سا
ہے۔ اسے کھول کر دیکھنا ہو گا۔"
"نہیں! لفافے پر دستخطوں کی صورت میں شاید کوئی شناخت
رکھی گئی ہے۔ لفافہ کھولا تو گڑبڑ ہو جائے گی۔ لفافہ بدلنے سے بھی وہ
لوگ شک میں پڑ جائیں گے۔ بہتر یہی ہے کہ ان کوششوں میں
وقت ضائع کرنے کے بجائے میں ابھی رفتہ یہ لفافہ ان تک
پہنچا دوں۔ ابھی تک وہ آنکھیں بند کر کے مجھ پر اعتماد کر رہے ہیں۔
لفافے کا پیغام خود ہی میرے سامنے آ جائے گا۔"
"مت کتنی جلدت ہے تمہیں اپنے نئے دوستوں تک پہنچنے کی!"
اول خان نے مسکرا کے کہا۔
"مدن موہن کی گمشدگی زیادہ دیر تک پوشیدہ نہیں رہ سکے گی۔
وہ یہیں بے ہوش پڑا ہوا ہے جب کہ اسے چار بجے کسی اہم میٹنگ
میں شریک ہونا تھا۔ اس وقت ساڑھے تین ہو گئے ہیں۔ تم اسٹیشن فور
جاؤ۔ شاہراہ فیصل پر مجھے ٹیپو سلطان روڈ کے جنکشن پر اتار
دو۔ ان باتوں کو شکوک و شبہات سے بالاتر رکھنے کے لیے میں
کوئی کہانی سوچ رہا ہوں۔ ورنہ چل گئی تو دو چار روز میں مدن موہن
کے سارے جاننے والے اس کے خون کے پیاسے ہو جائیں گے۔
یہ بات پھر کہہ رہا ہوں کہ تمہارے لیے مدن موہن بہت کارآمد
ثابت ہو گا۔"
"ان معاملات کو تم خود ہی بہتر سمجھتے ہو۔ آج ایک کامیابی
ملی ہے۔ دن خیریت سے گزر جائے تو میں سمجھوں گا کہ ہم نے
دوسری بڑی کامیابی بھی حاصل کر لی ہے" اول خان نے پُرامید لہجے
میں کہا۔
"دوسری کامیابی؟" میں نے حیرت سے پوچھا "کیا تم کہیں اور
بھی الجھے ہوئے ہو؟"
"تم بھول رہے ہو۔ آج یوم السبت ہے۔ آزٹک تبلی کی
دھمکی پوری ہونے کا دن۔ آدھے سے زیادہ دن خیریت سے گزر
چکا ہے۔ خدا کرے کہ بقیہ دن بھی اسی طرح گزر جائے۔"
"اوہ۔ صبح تک مجھے بھی یاد تھا لیکن مدن موہن کے چکر میں یہ
بات ذہن سے محو ہو گئی۔"
"میں مدن موہن کو جھولداری کے بجائے کسی محفوظ ٹھکانے
پر رکھنا چاہتا ہوں۔ یہ کام کرنے ہی میں گھر لوٹ آؤں گا۔ اس سے
پوچھ گچھ کا کام میرے آدمی کر لیں گے۔ اور سکے تو سونے سے پہلے
فون پر بات کر لینا۔"
"میں خود بھی تم لوگوں سے بچھڑ کر پریشان رہتا ہوں۔ موقع
ملتے ہی بات کروں گا۔"
"ہو سکے تو جہانگیر کو بھی سمجھانا۔ وہ اپنی بیوی کے ساتھ بہت
برا سلوک کرتا ہے" اول خان نے دردمندی سے کہا "اب اس کے
لیے میدان صاف ہو چکا ہے۔ اس سے کہو کہ گھر میں بیٹھنے کے
بجائے باہر نکل کر کوئی کاروبار جمائے ورنہ اس کی بے جا باتوں سے
اس کی ازدواجی زندگی تباہ ہو جائے گی۔"
"میں پہلے ہی اسے لعن طعن کر چکا ہوں۔ بے کاری کا طویل
عرصہ گزار کر وہ ذرا کام چور ہو گیا ہے۔ اسے ایک مرتبہ پھر
سمجھانے کی کوشش کروں گا۔ وہ میری بات ذرا توجہ سے سنتا ہے۔"
"اس کی بیوی بھی تمہارے گن گاتی ہے۔ کل رات ہم اسے
گھر لے آئے تھے۔ وہ جب تک رہی تمہاری اور غزالہ کی تعریفیں
ہی کرتی رہی۔ اسے تم دونوں پر بڑا رشک آتا ہے۔"
"اور میرے لیے یہی سب سے خطرناک بات ہے۔ غزالہ مجھ
سے کھل کر شکایت نہیں کرتی مگر سلطان شاہ کی زبانی مجھے معلوم ہوا
ہے کہ میرے لیے ان عورتوں کی پسندیدگی سے بہت نالاں ہے۔
اس کا خیال ہے کہ کسی مرد کو چاہنے اور پسند کرنے کا اختیار اور حق
صرف اس کی بیوی کو حاصل ہوتا ہے۔ دوسری عورتوں کو اس
چراگاہ سے باہر رہنا چاہیے۔"
اول خان نے محظوظ ہو کر ایک ہلکا سا قہقہہ لگایا اور کہا "اب
تم عورتوں کے ساتھ درشت رویہ اپنانا شروع کر دو۔ شکایتیں ایک
دم سے پیدا نہیں ہوتیں۔ یوں ہی آہستہ آہستہ پروان چڑھتی ہیں۔
جہانگیر کا حال تمہارے سامنے ہی ہے۔ میرا خیال ہے کہ وہ دونوں
آئے دن لڑتے رہتے ہوں گے۔"
"خدا کے لیے مجھے ان سے نہ ملاؤ۔ ان کا کیس ہی رکھو اور

ہے۔"

میں نے فون پر اول خان سے مدن موہن کے اغوا کا پروگرام طے کرتے ہوئے بہت سی باتیں بتادی تھیں۔ سفر کے باقی حصے میں، میں نے مدن موہن کے بارے میں بدری ناتھ سے سنی ہوئی ہر بات اس کے کانوں میں ڈال دی تاکہ اسے مدن موہن سے پوچھ گچھ میں آسانی ہو سکے۔

ٹیپو سلطان روڈ والے ٹریفک سگنل سے ذرا پہلے اول خان نے مجھے سڑک کے کنارے اتارا اور پھر اپنے قیدی سمیت تیزی سے آگے روانہ ہو گیا۔ میں نے چند ثانیوں تک وہیں رک کر ٹریفک تھمنے کا انتظار کیا اور پھر سڑک پار کر کے نارو کے مکان کی طرف چل دیا جہاں میرے دو حریف میرے منتظر تھے۔

میں اس روز مدن موہن سے ملاقات کے لیے اپنی گاڑی نہیں لے جاسکا تھا کیونکہ کافی کوششوں کے بعد بھی اس کا انجن اسٹارٹ نہیں ہو سکا تھا۔ گاڑی کے انجن کی دیکھ بھال کے بعد جب کوئی بات میرے پلے نہیں پڑ سکی تو میں وقت برباد کرنے کے بجائے ٹیکسی سے ہی ہوٹل کے لیے روانہ ہو گیا تاکہ وقت پر وہاں پہنچ سکوں۔ اول خان اپنے آدمیوں کے ساتھ پہلے سے وہاں موجود تھا۔ اس سے آخری ہدایات خیال کر کے میں نے اپنا مورچہ سنبھال لیا تھا۔ کام سے نمٹنے کے بعد اول خان نے مجھے گھر پہنچا دیا تھا اس طرح مجھے پوری مہم میں گاڑی کی کمی کا کوئی احساس نہیں ہوا تھا۔

میں احاطے میں داخل ہوا تو میری گاڑی کا بونٹ اٹھا ہوا تھا۔ بدری ناتھ اور رمیش اگروال تھکے ہوئے انداز میں باہر برآمدے کی سیڑھیوں پر بیٹھے میرا انتظار کر رہے تھے۔

مجھے دیکھتے ہی وہ دونوں اٹھ کھڑے ہوئے۔ بدری ناتھ نے حیرت ظاہر کرتے ہوئے کہا "رکتی ٹیکسی کے رکنے کی آواز کے بغیر تم اچانک کہاں سے نازل ہو گئے؟"

ان دونوں پر اپنی واپسی کا وقت واضح کرنے کے لیے میں نے اپنی رسٹ واچ پر نظریں دوڑا کر کہا "اس وقت ساڑھے تین بجے ہیں۔ سارا وقت آمدورفت میں ہی صرف ہوا ورنہ کام تو دو منٹ کا بھی نہیں تھا۔"

یہ کہہ کر میں نے اپنی جیب سے مدن موہن کا دیا ہوا لفافہ نکال کر بدری ناتھ کو تھما دیا۔ اس وقت میں اس کی ایک ایک حرکت پر نگاہ رکھنے کی کوشش کر رہا تھا۔ اس نے لفافے کو الٹ پلٹ کر جائزہ لیا پھر اس کے ہونٹوں پر آسودہ سی مسکراہٹ پھیل گئی۔

"ہفتوں بعد یہ لفافہ نظروں میں آیا ہے۔ اس میں یقیناً سائفر کوڈ میں پیغام دیا گیا ہوگا" یہ کہہ کر اس نے وہیں کھڑے کھڑے لفافہ پھاڑا۔ خط نکال کر پھٹا ہوا لفافہ جیب میں اڑسا اور پھر تہیں کھول کر سفید کاغذ پر لکھے والے پیغام کا جائزہ لینے لگا۔

میں پوری تحریر نہیں دیکھ سکا لیکن میرا خیال تھا کہ وہ پیغام اتنا مختصر یا غیر اہم نہیں تھا کہ بدری لمحہ بھر بعد ہی وہ کاغذ رمیش کی طرف بڑھا دیتا۔ کاغذ اس کے حوالے کرنے کے بعد وہ مجھ سے مخاطب ہو کر بولا "یہ سائفر کوڈ ہی ہے۔ اندر بیٹھ کر اطمینان سے ڈی کوڈ کیے بغیر اس کا مفہوم واضح نہیں ہو سکے گا۔ یہ بتاؤ کہ مدن موہن سے تمہاری ملاقات کیسی رہی، وہ کیسا آدمی محسوس ہوا؟"

"میرے ساتھ اس کا رویہ خشک اور رواجی سا تھا" میں نے ان دونوں کے ساتھ ڈرائنگ روم میں داخل ہوتے ہوئے کہا "وہ پریشان تھا۔ لابی میں رکنے کے بجائے مجھے ساتھ لے کر ہوٹل سے باہر آیا۔ لفافہ دے کر تمہارے ٹھکانے کے بارے میں پوچھا اور مجھے ساتھ لے کر ایک ٹیکسی میں سوار ہو گیا۔ مجھے اسی نے یہیں پر اتارا ہے۔ میں نے اشارے سے اسے یہ کوٹھی دکھا دی۔ ممکن ہو سکتا ہے کہ وہ کسی وقت یہاں آجائے۔"

"وہ ٹیکسی میں تھا!" بدری ناتھ نے تعجب سے دہرایا "تمہیں اتار کر وہ کہاں گیا ہے؟"

اس وقت تک ہم تینوں ڈرائنگ روم میں بیٹھ چکے تھے۔ میں نے گہرا سانس لے کے کہا "وہ کسی چکر میں آیا ہوا ہے۔ کہہ رہا تھا کہ چار بجے کوئی ضروری میٹنگ ہے مگر وہ اس میں شرکت نہیں کرے گا۔ میری منزل معلوم کرنے کے بعد اس نے ٹیکسی ڈرائیور سے ائرپورٹ چلنے کی بات کی تھی۔"

"میٹنگ، ائرپورٹ! تو کیا وہ اپنے ساتھ کچھ سفری سامان بھی لایا تھا؟" رمیش نے پوچھا۔

"میری طرح بالکل خالی ہاتھ تھا۔ اس کی باتیں ابھی پراسرار سی تھیں۔"

"پھر اس کا پیغام فوراً ہی ڈی کوڈ کرنا ہوگا" بدری ناتھ نے خط رمیش کے ہاتھ سے لے کر اپنی جگہ چھوڑ دی۔ "ہو سکتا ہے کہ اس کاغذ پر اس نے اپنے مسائل کا بھی ذکر کیا ہو۔"

وہ چلا گیا۔ میں رمیش کے ساتھ ڈرائنگ روم میں ہی بیٹھا رہ گیا۔ وقت گزاری کے لیے میں نے سگریٹ سلگا لی۔

"تمہاری گاڑی کے انجن پر ہم نے خاصی جھک ماری ہے" رمیش نے مجھے آگاہ کیا۔

"بھگوان تمہیں جلدی میں اس کا اجر دے گا۔ کیا اب بھی مستری کی ضرورت پڑے گی؟"

"تمہارا ڈرائیور عقل سے بالکل پیدل ہے۔ گاڑی کا کوائل جلا ہوا ہے اور وہ کاربوریٹر صاف کرتے بیٹھ گیا تھا۔ بس کوائل بدل لو۔ گاڑی دوڑنے لگے گی۔"

"یہ معمولی سا خرچ تم بھی کر سکتے تھے۔ ڈرائیور نیا کوائل لا دیتا" میں نے کہا۔

"وہ کوائل خریدنے گیا ہوا ہے۔ دراصل آج رات ہم تمہارے ساتھ شہر کی سیر کرنا چاہتے ہیں اسی لیے گاڑی کی طرف سے فکرمند تھے۔ اب تم مدن کے بارے میں تشویش کا شکار ہو گئے ہو۔ دیکھنا پڑے گا کہ اس نے خط میں کیا لکھا ہے۔ ہمیں ہر قیمت پر اس کی مدد کرنی پڑے گی۔"

"مدد اسی صورت میں کر سکو گے کہ وہ شہر میں موجود ہو۔ مجھے تو

ایسا لگ رہا تھا جیسے وہ عجلت میں جہاز سے کہیں جانے کا ارادہ رکھتا ہے۔ وہ اتنا بااخلاق نہیں ہے کہ صرف مجھ جیسے اجنبی کو گھر پہنچانے کے لیے ٹیکسی میں یہاں تک دوڑا چلا آتا۔ ہو سکتا ہے کہ دفتر میں چار بجے ہونے والی میٹنگ میں اسے اپنے اوپر کسی کڑی بازپرس یا عتاب کا خوف رہا ہو اور وہ شہر چھوڑ رہا ہو۔"

"تمہاری باتیں سمجھ میں آنے والی ہیں" رمیش سہلاتے ہوئے بولا "ویسا ہوا ہے تو یہ بہت خطرناک ہوگا۔ میٹنگ سے بھاگ کر وہ اپنی گردن نہیں بچا سکے گا۔ فارن سروس میں کام کرنے والے دوسرے ملکوں میں صرف اسی وقت ایسی حرکت کرتے ہیں جب وہ اپنے ملک سے منحرف ہو کر کہیں سیاسی پناہ حاصل کرنے کا ارادہ رکھتے ہوں۔ مدن یہ بات سوچ بھی نہیں سکتا۔ کل بدری سے بات کرتے ہوئے وہ ذرا بھی پریشان نہیں تھا۔"

"تم اپنے قونصل خانے سے رابطہ کر کے معلومات حاصل کر سکتے ہو" میں نے انجان بن کر پورے خلوص سے ایک احمقانہ مشورہ دیا اور رمیش کا منہ بن گیا۔

"ہم پر پابندی ہے۔ قیامت بھی ٹوٹ پڑے تو ہم اپنوں سے رابطہ نہیں کر سکتے۔ کسی خاص مقصد کے لیے ہمیں سب سے الگ تھلگ اور گمنام رکھا جا رہا ہے۔ مدن کی ہمدردی میں ایسی کوئی حرکت کرتے ہی ہم عتاب میں آ جائیں گے اور ہمارا یہ عتاب بہت عبرت ناک ہوتا ہے۔"

"پھر تم نے مدن کو کیوں فون کیا تھا؟" میں نے کٹ حجتی کا مظاہرہ کرتے ہوئے پوچھا۔

"وہ کوئی باضابطہ رابطہ نہیں تھا۔ وہ ہمارا پرانا دوست ہے۔ یہ ذاتی سطح کی باتیں ہیں جن پر پابندیاں عائد نہیں کی جا سکتیں۔ پیغام ڈی کوڈ کرتے ہی اس کا خط اور لفافہ تک جلا دیا جائے گا۔ کہیں کوئی ثبوت باقی نہیں رہے گا کہ اس نے ہمارے کام میں مدد دینے کی کوئی کوشش کی تھی۔"

"آج تم بالکل ہی سوکھے نظر آ رہے ہو۔ شاید صبح سے جن کو ہاتھ تک نہیں لگایا ہے۔"

"ہاں.... ہاں" وہ جن کا نام سنتے ہی جمائی لے کر بولا "کل کلب میں ہم زیادہ ہی پی گئے تھے۔ ابھی تک اس کے اثرات باقی ہیں۔ رات کی سیر سے پوری طرح لطف اندوز ہونے کے لیے ہم نے آج دن میں پرہیز کرنے کا فیصلہ کیا ہوا ہے۔ دل چاہ رہا ہے، جان مانگ رہا ہے مگر ہم نے خود کو کہیں نہ کہیں مصروف رکھا ہوا ہے۔"

اس کے پاس کوئی مصروفیت تھی نہ میرے پاس کوئی کام تھا۔ بدری کی واپسی کے انتظار میں ہم دونوں وہیں بیٹھے باتیں کرتے رہے اور وقت دھیمے دھیمے گزرتا رہا۔ اسی دوران میں باہر سے گاڑی کا انجن اسٹارٹ ہونے کی آواز آئی تو میں تیزی سے باہر نکلا۔ وہاں الکیولی ایف کا ڈرائیور کوائل تبدیل کر کے گاڑی کا بونٹ بند کر چکا تھا اور انجن دھیمی آواز میں روانی سے چل رہا تھا۔

تھوڑی دیر بعد بدری واپس آیا تو اس کے چہرے سے دبے دبے جوش کا اظہار ہو رہا تھا۔ اس نے آتے ہی اعلان کیا کہ مدن کے خط میں اس کے کسی ذاتی مسئلے یا پریشانی کا ذکر نہیں تھا لہٰذا اس بارے میں ہمارے سارے خدشے بے بنیاد تھے۔ وہ صرف اپنے دوستوں کا ٹھکانا دیکھنے کے لیے اس طرف آیا تھا۔

"اور علی شیر جو چار بجے والی میٹنگ کی بات کر رہا ہے اسے کہاں لے جاؤ گے؟" رمیش نے پوچھا۔

"وہ مدن کے شکوک و شبہات بھی ہو سکتے ہیں۔ ممکن ہے کہ وہ ہمارے ساتھ علی شیر کی وفاداری کا اندازہ لگانے کے لیے اس سے ایسی باتیں کر رہا ہو۔ وہ بہت جہاں دیدہ ہے۔ اس کی مخالفانہ باتوں پر علی شیر ہمدردی کے دو بول بھی بولتا تو مدن اس سے لفافہ واپس لے کر رفوچکر ہو جاتا۔ وہ پیغام بہت اہم ہے۔"

"تم لوگ چاہو تو میں یہاں سے جا سکتا ہوں تاکہ تم بے فکری سے اس اہم پیغام پر تبادلۂ خیال کر سکو" میں نے نہایت معصومیت سے ان کو پیش کش کی۔

"حالات کچھ ایسے رخ پر جا رہے ہیں کہ ہمارے لیے تمہاری ضرورت اور اہمیت بڑھتی جا رہی ہے" بدری نے سنجیدگی سے کہا۔ "میرا خیال ہے کہ اب تمہاری موجودگی ضروری ہے۔ تم ہماری صف میں شامل ہو چکے ہو۔"

بدری ناتھ کے وہ الفاظ میرے لیے بہت حوصلہ افزا تھے۔ اس وقت تک سب کچھ بالکل اسی طرح ہوتا چلا جا رہا تھا جس طرح سوچا گیا تھا۔ میں ان کے قریب رہ کر ان کی جڑوں پر کاری وار لگانے کی فکر میں تھا اور وہ میری تلاش کے لیے مجھ سے ہی مدد لیتا چاہ رہے تھے۔ یہ میرے مقدر کی یاوری تھی کہ ان کے دماغ بالکل گمراہ کن راہوں پر کام کر رہے تھے۔ میں نے مدن کے اغوا کی پردہ پوشی کے لیے ان کو جو من گھڑت کہانی سنائی، اس نے انہیں تھوڑی دیر کے لیے ضرور پریشان کیا مگر پھر انہوں نے خود ہی اس کہانی کے ایسے جواز پیدا کر لیے کہ میں حیران رہ گیا۔

یہ انسان کی سب سے بڑی کمزوری ہے کہ وہ بنے بنائے ہوئے دائرۂ کار سے باہر رہنے میں خوشی محسوس کرتا ہے۔ بندھے ٹکے ضابطوں پر چلنے کے بجائے اپنے لیے من پسند راہیں منتخب کرتا ہے اور پھر ان کے لیے نت نئی تاویلیں دریافت کر کے خود کو حق بجانب قرار دیتا چلا جاتا ہے۔ جب تک وہ تباہی کے عین دہانے پر نہ پہنچ جائے، خود کو راہِ راست پر تصور کرتا رہتا ہے اور جب اسے اپنی بھیانک غلطی کا ادراک ہوتا ہے تو واپسی کی ہر راہ مسدود ہو چکی ہوتی ہے۔

میں نے مدن موہن پر نازل ہونے والے حیرت ناک مصائب سے اس کے عزیز ترین دوستوں کو کسی نہ کسی طرح آگاہ کر دیا تھا لیکن وہ اس کی چالاکیوں کے شیدائی تھے۔ انہوں نے میری ہر بات کو ٹال دیا تھا۔ مجھے امید تھی کہ دو چار دن میں ان کو کہیں سے مدن موہن کے غائب ہونے کی خبر ملے گی تو ان کی پوری توجہ میری کہانی پر

مبذول ہو جائے گی۔ اس مرحلے پر وقت ان کے ہاتھوں سے نکل چکا ہوگا اور میں ان ہی کے ذریعے مدن موہن کے بڑوں کو یہ باور کرانے میں کامیاب ہو جاؤں گا کہ وہ کسی ناگہانی مصیبت کا نشانہ بننے کے بجائے نامعلوم وجوہ کے تحت اپنی مرضی سے کہیں فرار ہوا ہے۔

"یہ تمہارا فیصلہ ہے۔ اس میں میری مرضی کا کوئی دخل نہیں ہے۔ میں ایک آزاد پنچھی کی طرح اپنی مرضی کی فضاؤں میں پرواز کرنے کا عادی ہوں۔ یہ سمجھ لینا کہ جس دن بھی تمہاری رفاقت سے میرا دل اکتا گیا میں چاہوں گا کہ میرا حساب بے باق کرکے خوش دلی سے مجھے رخصت کردیا جائے میں جبر برداشت نہیں کرسکتا" قدرے توقف کے بعد میں نے پوری احتیاط سے کام لیتے ہوئے بدری کی دھمکی کا جواب دیا۔

بدری ناتھ کے پتلے پتلے ہونٹوں پر اس کی مخصوص استہزائیہ سی مسکراہٹ پھیل گئی۔ اس نے کہا "تمہیں یہ بھی معلوم ہوگا کہ اپنی مرضی کی آزاد فضاؤں میں اڑنے کے شوقین پنچھی جب جنگل کے ویرانوں اور ریگزاروں کی طرف نکل جاتے ہیں تو روٹی کے ایک ایک دانے کو ترستے رہتے ہیں۔ ایک جگہ آشیانہ بنا کر ہر رات وہیں بسیرا کرنے والوں کو رزق بھی ملتا رہتا ہے اور ان کی توانائی بھی برقرار رہتی ہے۔"

"تمہیں کام سے غرض ہے" رمیش نے بدری کی بات کو سمجھتے ہوئے اضافہ کیا "تمہیں معقول معاوضے پر مناسب یا شاید تمہاری مرضی کا کام ملتا رہے گا تو تم کس طرح اکتا جاؤ گے۔ ہم بہت خراب حالات میں تم سے ٹکرائے ہیں ورنہ لوگ ہمارے لیے کام کرنے کو ترستے ہیں۔ ہمارے ساتھ رہ کر تم عیش کرسکتے ہو۔"

اس مرتبہ میرے ہنسنے کی باری تھی۔ میں نے کہا "تمہارے عیش میں دیکھ ہی رہا ہوں۔ تم تن کے چار کپڑوں کے ساتھ یہاں آئے تھے۔ تمہاری باقی ضروریات کا بندوبست یا داؤ سے کیا گیا ہے۔"

بدری نے میری بات پوری ہونے سے پہلے بولنا شروع کردیا۔ "ہم باہر کام کررہے ہیں۔ تم یہیں رہ کر کام کرو گے۔ یہ تمہاری مرضی ہوگی کہ ہماری واپسی کے بعد آزاد روی اختیار کرلو یا چاہو تو ہمارے دوسرے ساتھیوں کے لئے کام کرتے رہو۔ ہمیں کار آمد اور قابل اعتماد لوگوں کی ہر وقت ضرورت رہتی ہے۔"

"تمہارا ساتھ تو میں دیتا ہی رہوں گا۔ بعد کی بات بعد میں دیکھی جائے گی۔ مدن جیسے مغرور اور نک چڑھے لوگوں کی بالادستی میں ایک منٹ کے لیے بھی برداشت نہیں کرسکوں گا" میں نے جواب دیا۔

"ہمارے ساتھ تمہاری پہلی ملاقات خاصی بھیانک اور سنسنی خیز تھی" بدری نے مجھے یاد دلایا "ہر ایک سیکرٹ ایجنٹ کی فطرت ہوتی ہے کہ وہ کسی نئے چہرے پر پہلی نظر میں اعتماد نہیں کرتا۔ اسے جانچتا اور پرکھتا ہے پھر اس کے صحیح مقام کا تعین کرتا ہے۔ وقت کے ساتھ یہ مقام خود بخود گھٹتا بڑھتا چلا جاتا ہے۔"

"اب اپنی بات کرو۔ مجھ سے تم کیا کام لینا چاہتے ہو؟" میں نے دوٹوک لہجے میں کہا۔

"راس المیڈا کو شدت سے ہمارا انتظار تھا" بدری ناتھ نے اپنے ہاتھ میں تھامے ہوئے کاغذ پر غیر ارادی انداز میں نظر ڈال کر کہا "منصوبہ یہ تھا کہ ساگا ہمیں راس المیڈا تک پہنچاتا۔ راس ہمیں نک سے ملاتا لیکن راس اور ساگا کی موت کے بعد سب کچھ بدل گیا ہے۔ ہمیں اور وہ کرنک سے ہدایات لینی ہوں گی۔ ہمارے درمیان رابطے کا کام تم سرانجام دو گے۔ بالکل اسی طرح جیسے تم مدن موہن سے ملے تھے۔"

"اور یہ نک کون ہے؟ کوئی مقامی کرسچین یا غیر ملکی؟" میں نے دلچسپی سے پوچھا۔

"نک موڈلے کراچی میں امریکی قونصل خانے کا کوئی افسر ہے۔ ہم اس کے لیے کام کریں گے۔"

"اور یہ اطلاعات تمہیں مدن موہن نے اپنے خفیہ پیغام کے ذریعے فراہم کی ہیں؟"

"اس کے سوا اس وقت ہمارے پاس کوئی متبادل ذریعہ نہیں ہے۔"

"اس سے رابطے کا طریقہ کار کیا ہوگا؟" وہ گفتگو میرے لیے لمحہ بہ لمحہ سنسنی خیز ہوتی جارہی تھی۔

"وہی جو مدن موہن کے لیے تھا۔ یہ میں پہلے بھی بتا چکا ہوں۔ اس بار تمہارا کوڈ نام کیٹ ہوگا اور تم براہ راست قونصل خانے جاکر نک موڈلے سے ملاقات کرو گے۔ سنگین خطرات کی وجہ سے ان لوگوں نے آج کل خود کو گھروں اور دفاتر تک محدود کیا ہوا ہے۔ ہر ملاقات پر وہ اگلی ملاقات کا وقت اور مقام بتادے گا۔"

"کیٹ؟ شاید کسی جنگلی جانور کا نام ہے؟" میں نے چونک کر پوچھا۔

"مجھے نہیں معلوم۔ اس وقت یہ تمہارا پاس ورڈ ہے۔ سیکیورٹی والے یہ کوڈ سنتے ہی تمہیں نک موڈلے تک پہنچادیں گے۔ پہلی ملاقات کے لیے کل صبح گیارہ بجے کا وقت دیا گیا ہے" بدری نے بتایا۔

"اس کا مطلب ہے کہ ڈپی اور دیرا کی تلاش کا قصہ اب ختم سمجھوں۔"

"یہ میں نے کب کہا؟ دونوں کام ساتھ ساتھ چلیں گے" اس نے بے چینی سے پہلو بدل کر کہا۔

"وہ تم سے کس قسم کا کام لینا چاہتا ہے؟" قدرے توقف کے بعد میں نے پوچھا۔

"یہ تو پہلی ملاقات کے بعد ہی پتا چل سکے گا۔ فی الحال کچھ نہیں کہا جاسکتا" بدری نے جلدی سے جواب دیا "سچ پوچھو تو ساری باتیں اس لیے ممکن ہوئی ہیں کہ تم نے مدن سے ملنے والے لفافے سے کوئی چھیڑ چھاڑ نہیں کی۔ تمہیں وہ جس طرح ملا اسی

طرح تم نے میرے حوالے کر دیا۔"
"تمہیں کیا پتا کہ میں نے اسے نہیں کھولا؟" میں نے ہنس کر پوچھا۔
"وہ خاص کاغذ سے بنے ہوئے لفافے ہیں جنہیں را میں خاص پیغام رسانی کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔ لفافے پر دونوں طرف دستخط نما بڑی بڑی لکیروں والی شناختی مہریں ایک خاص قسم کی سیاہی سے لگائی جاتی ہیں۔ وہ سیاہی ہر طرح پختہ ہوتی ہے لیکن لفافے کو بھاپ دکھا کر کھولنے کی کوشش کی جائے تو وہ سیاہی بری طرح پھیل جاتی ہے اور خاکی کاغذ کی سطح پر زرد رنگ کے دھبے نمودار ہو جاتے ہیں۔ تم نے بہت کم وقت میں وہ لفافہ میرے پاس پہنچا دیا۔ یہ تمہاری نیک نیتی کا پہلا ثبوت تھا۔ دوسرا ثبوت لفافہ دیکھنے پر مل گیا۔"
"اور اگر میں وہ لفافہ ہی بدل دیتا تو کیا ہوتا؟" میں نے سوال کیا۔
"میں اسے قطعی اہمیت نہ دیتا۔ مدن کو یہاں ساری دفتری سہولتیں حاصل ہیں۔ عام حالات میں را کا کوئی ایجنٹ اہم پیغامات کی ترسیل کے لیے عام لفافہ استعمال نہیں کرتا۔ تم پر شبہ ہو جانے کی صورت میں افسوسناک نتیجہ برآمد ہوتا۔ ہم تمہیں ختم کر کے واپسی کی راہ لیتے۔ رازداری ہمارے موجودہ مشن کی بنیاد ہے۔ ہماری یہاں موجودگی کا راز کسی دشمن کے ہاتھ لگ جانے کے بعد مشن جاری نہیں رکھا جا سکتا تھا۔"
"گویا یوں کہو کہ میں نے تمہارے اعتماد کو دھوکا نہیں دیا اس وجہ سے تمہارا مشن بدستور جاری ہے۔ وہ مشن کیا ہے؟ تم اس سے بالکل بے خبر ہو کیونکہ تمہاری لگام تک موڑے کے ہاتھ میں ہے۔"
"ہاں! اس وقت چیف تک موڑے ہے۔ ہمیں اس کی ہدایات کی تعمیل کرنی ہے۔"
وہ ایک اہم اور نازک موڑ تھا۔ میں نے کسی سوچے سمجھے منصوبے کے بغیر اول خان کو مدن مداکن سے ملے ہوئے لفافے پر طبع آزمائی کرنے سے روکا تھا اور اسی ایک عمل نے ساری صورت حال یکسر بدل کے رکھ دی تھی۔ اس بات میں کوئی شبہ نہیں تھا کہ جدی ناتھ اور رمیش اگروال کو مذموم تخریبی مقاصد کی تکمیل اور میری بیخ کنی کے لیے بھارت سے کراچی بلایا گیا تھا مگر اس وقت تک ان مخصوص تخریبی عزائم کی نشان دہی نہیں ہو سکی تھی۔ یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے تک موڑے سے ایک ملاقات کے بعد بلی تھیلے سے باہر آ جائے گی اور ہم ان کے عزائم سے واقف ہو کر ان کا سدباب کرنے کی پوزیشن میں آ جائیں گے۔ ان حالات میں تک موڑے سے ملاقات سے انکار کفران نعمت ہو سکتا تھا۔
وہ بڑی طاقتوں کی عالمگیر سازشوں کی کوئی پراسرار کڑی تھی۔ یہ بات بعید از قیاس تھی کہ ایسے کسی مشن کے لیے ایک یا چند افراد پر کلی انحصار کر لیا جاتا۔ میں انکار کر دیتا اور را کے ان دونوں ایجنٹوں کا پتا صاف کر دیتا تب بھی تک موڑے اپنے عزائم سے دست بردار نہ ہوتا۔ اس کے کام میں تاخیر ضرور ہو سکتی تھی مگر وہ دوسرے لوگوں کے ذریعے تکمیل کے مراحل تک پہنچتا اور ہم بے خبری میں مار کھا جاتے۔
تک موڑے سے ملاقات ہر اعتبار سے ضروری اور ناگزیر نظر آ رہی تھی مگر اس میں سنگین خطرات پوشیدہ تھے۔
اس ملاقات کے لیے میں اپنی جگہ سلطان شاہ کو نہیں بھیج سکتا تھا۔ پورے پس منظر سے واقف نہ ہونے کی بنا پر وہ تک موڑے کے سامنے بے نقاب ہو سکتا تھا۔ میں خود جاتا تو پہچان لیے جانے کا ڈر تھا۔ میری ذات ان کے لیے دلچسپی کا خاص موضوع بنی ہوئی تھی۔ ان کا توسل خانہ مسلح محافظوں اور خفیہ کمانڈوز میں گھرا ہوا ایک قلعہ تھا جہاں داخل ہونے والا اپنی مرضی سے واپس

نہیں آسکتا تھا۔

میں سنتا رہا تھا کہ حفاظتی بندوبست کے نام پر انہوں نے اپنے قونصل خانے میں بے شمار خفیہ کیمرے نصب کیے ہوئے تھے جن سے ہر آنے والے کی حرکات و سکنات کو آخر تک مانیٹر کیا جاتا تھا۔ ان کیمروں سے اسکرین پر ملنے والی تصویروں کی پڑتال اور مانیٹرنگ کے لیے ایسے ماہرین موجود ہو سکتے تھے جو امریکی مفادات کے سرگرم دشمنوں کو پہلی نظر میں پہچان لینے میں کمال کی مہارت رکھتے ہوں۔ میں مدن موہن جیسے اوباش اور بکے ہوئے ایجنٹ کو فریب دے کر پھانسنے میں کامیاب ہو چکا تھا لیکن جدید سہولتوں سے لیس اس نظام کو شکست دینا میرے بس سے باہر تھا۔

میں نے انہیں گہرے گھاؤ لگائے تھے۔ ان کی چار دیواری سے باہر ملک کے نام نہاد مخبروں کو خاک و خون میں نہلا دیا تھا۔ وہ مجھے بھول سکتے تھے نہ معاف کر سکتے تھے۔ میں ایک بار ان کی دہلیز پر قدم رکھ دیتا اور وہاں پہچان لیا جاتا تو میرے عبرت ناک انجام کا اندازہ آسانی سے لگایا جا سکتا تھا۔

مدن موہن الیسانی ایجنٹ کی تحویل میں جا چکا تھا۔ بدری ناتھ اور رمیش اگروال ہر لمحے میرے دسترس میں تھے۔ تک موزلے کی اوٹ میں مزید کامیابیاں میری منتظر تھیں مگر مجھے سوچنے کے لیے وقت درکار تھا۔ فوری طور پر میں بدری ناتھ کی پیش کش قبول کر سکتا تھا نہ اسے مسترد کر سکتا تھا۔

آخر میں نے اسی سے بات کرنے کا فیصلہ کر کے کہا "ابھی تک میرا اور تمہارا سمجھوتا چل رہا ہے۔ معاوضہ لے کر میں تمہارے لیے کام کر رہا ہوں لیکن اب یوں معلوم ہو رہا ہے جیسے تم مجھے تک موزلے کے ہاتھوں بیچ رہے ہو۔ مجھے تمہارے ساتھ ساتھ اسے بھی اپنا آقا تسلیم کرنا ہوگا۔ میرے لیے یہ کڑوی گولی ہے۔"

"وہ ہمارا چیف ہوگا۔ تمہیں اس سے ہدایات لینے کی ضرورت پیش نہیں آئے گی۔ تم کو ہمارے پیغام رساں کا کردار ادا کرنا ہے۔ اس بارے میں تم ضرورت سے زیادہ سوچ رہے ہو" بدری ناتھ نے وضاحت کرتے ہوئے کہا۔

"بظاہر یہی معلوم ہوتا ہے جو تم کہہ رہے ہو لیکن تک موزلے براہ راست مجھے کوئی ہدایت دے بیٹھا تو کیا ہوگا۔ وہ تمہارا چیف ہے اور میں تمہارا تابع۔ میرے انکار کا طوق کس کی گردن میں آئے گا؟"

"یہ نہیں ہو سکتا۔ یہ نہیں ہوگا" میرے ذہنی تحفظات کا اندازہ لگا کر بدری ناتھ نے پُرزور لہجے میں کہا "میں تمہیں یقین دلاتا ہوں کہ ایسا نہیں ہوگا۔ کسی بھی مرحلے پر میں تک موزلے پر یہ بات واضح کر دوں گا کہ وہ تم سے براہ راست کوئی تعلق پیدا کرنے کی کوشش نہ کرے۔ تمہیں فکر مند ہونے کی ضرورت نہیں۔"

"اپنے مسائل کے بارے میں فکر مند ہونا میرا حق ہے۔ تمہارا ایک فقرہ میرے ذہن سے یہ تفکرات نہیں کھرچ سکتا۔ ایسا ہی ہے تو مجھے سوچنے کے لیے مہلت دو۔ کل صبح گیارہ بجے میں وہاں نہیں جاؤں گا۔ میں مطمئن ہو گیا تو یہ ملاقات پرسوں ہو سکتی ہے۔ اس سے پہلے ناممکن ہے۔"

"چیف کے دیے ہوئے وقت کو ٹالنا میرے بس سے باہر ہے۔ ان کاموں میں تدری ہر وقت اپنی مرضی کا مالک ہوتا ہے لیکن ڈسپلن کے معاملے میں اسے ایک روبوٹ بننا پڑتا ہے۔ تک موزلے نے جو کہہ دیا ہے اس پر عمل ہوگا۔ اس سے انحراف کیا گیا تو ہمیں سزا بھگتنے کے لیے تیار رہنا ہوگا۔"

"کہیں تم مجھے سزا کی دھمکی تو نہیں دے رہے؟" میں نے چونک کر اس سے پوچھا۔

"اس سے تمہارا کوئی تعلق نہیں ہے۔ تم سروس سے باہر کے آدمی ہو۔ میں اپنی بات کر رہا تھا۔ الزام میرے اوپر آئے گا کہ میں نے قاصد کے طور پر ایسے آدمی کا انتخاب کیا جو اچانک ہی اپنے کام سے منحرف ہو گیا۔"

"اور اس ناکردہ جرم پر تک موزلے تمہیں سزا دے گا؟" میں نے تلخی سے پوچھا۔

"اسے پورا حق حاصل ہوگا۔ وہ خاموش رہا تو میرے بڑے خاموش نہیں رہیں گے۔ تمہارے اس انکار کا طوق میری گردن میں پڑے گا۔ میں نے پوری صورت حال تمہارے سامنے رکھ دی ہے۔ اب تم اپنا فیصلہ کر سکتے ہو۔"

بدری ناتھ ذرا سی دیر پہلے کہہ چکا تھا کہ میں نے مدن موہن کے دیے ہوئے خط کے ساتھ چھیڑ چھاڑ کی ہوتی تو وہ مجھے مار کر خاموشی سے بھارت واپسی کی راہ اختیار کر لیتا۔ میں سمجھ سکتا تھا کہ میرے انکار کے بعد بھی اس کا یہی ردعمل ہوتا۔ یہ الگ بات تھی کہ وہ اپنی کسی مکروہ کوشش میں کامیاب نہ ہو پاتا۔

"ابھی بہت وقت ملا ہے اور تم اسی وقت علی شیر کا فیصلہ سننا چاہ رہے ہو" رمیش نے اس گفتگو میں پہلی مرتبہ مدلل انداز ہوتے ہوئے زبان کھولی "صبح کے گیارہ بجنے میں ابھی سترہ گھنٹے سے زیادہ وقت باقی ہے۔ علی شیر کو سوچنے دو۔ ہو سکتا ہے کہ تک سے ملاقات کا وقت آنے سے پہلے ہی یہ کسی اچھے فیصلے پر پہنچ جائے۔"

"ہاں ہاں۔ میں بھی اسی وقت جواب نہیں مانگ رہا" بدری ناتھ نے اس کی تائید کی "بات شروع ہوئی تو مجھے سب کچھ بتانا پڑ گیا۔ علی شیر کو مقررہ وقت سے پہلے کوئی آخری فیصلہ کرنا ہے۔"

اسی وقت خانساماں نے آکر اطلاع دی کہ میرے کمرے میں فون کی گھنٹی بج رہی تھی۔ میں فوراً وہیں سے اٹھ گیا۔

دوسری طرف سے وجیہا بول رہی تھی۔ میری آواز سنتے ہی اس نے سوال کر ڈالا "کل شام سے تم گھر سے بھاگے ہوئے ہو کس وقت تک واپس لوٹ رہے ہو؟ یہاں سلطان شاہ سے میری بہت ہی بدمزگی ہو گئی ہے۔"

وہ انکشاف سنتے ہی میں چونک گیا "مجھے معلوم ہے کہ تم دونوں

مجھے نیند میں بھی چین نہیں لینے دو گے۔ میں اپنے مسائل میں گھرا ہوا ہوں۔ آج واپسی کا کوئی امکان نہیں ہے کیونکہ صبح گیارہ بجے تک مجھے امریکی قونصل خانے جانا پڑ جائے گا۔"

"امریکی قونصل خانے؟" ریسیور پر دوسری طرف تحیر زدہ چیخ گونجی۔ "کیا تم پاگل ہوگئے ہو۔ بھول کر بھی ادھر کا رخ نہ کرنا۔ تمہاری ہوا تک کا پتا نہیں چل سکے گا۔ تمہیں یہ وحشت ناک خیال کیوں آیا؟"

میں نے مختصر ترین الفاظ میں اسے تازہ ترین منظر سے آگاہ کرتے ہوئے تاکید کی "یہ سب باتیں ارل خان کو بتا کر آپس میں مشورہ کرلینا۔ میں سات بجے سے پہلے ارل خان کے فون کا انتظار کروں گا۔ اس وقت میں اس کے مشورے کی ضرورت محسوس کر رہا ہوں۔ یہ دشمن کے حلق میں ہاتھ ڈالنے کا ایک نایاب لیکن خطرناک موقع ہے۔"

"میں اسے بتادوں گی مگر مجھے یہ سب گڑبڑ سی معلوم ہو رہی ہے۔ تم اپنی دانست میں ان دونوں کو پھانسنے بیٹھے ہو اور یہ سمجھ رہے ہو کہ جب چاہو گے انہیں مار لو گے۔ ادھر وہ تمہیں پہچان لینے کے باوجود انجان بن کر تمہارے ساتھ چوہے بلی کا کھیل کھیل رہے ہیں۔ مجھے تو ایسا معلوم ہو رہا ہے جیسے وہ بہت پہلے سے تمہیں امریکی قونصل خانے میں پھنسانے کے مشن پر کام کر رہے ہیں۔ باقی سب ڈھکوسلا ہے۔ ان سے ہوشیار رہو اور موقع ملتے ہی ان کے نرغے کا ٹ دو۔ وہ تمہارے ساتھ کوئی بہت اونچا چکر چلانے کی فکر میں ہیں۔"

ورنا نے اس امکان کی نشاندہی کرکے مجھے ایک نئی تشویش میں مبتلا کردیا۔ بلاشبہ اس کی بات دل کو لگتی تھی۔ میں نے کہا "اس وقت تم نے مجھے ایک بالکل نئی بات سمجھائی ہے۔ میں اس پر بھی غور کرتا ہوں مگر سات بجے سے پہلے ارل خان سے بات ضرور کرا دینا۔ ہوسکتا ہے کہ اس کے بعد میں انہیں لے کر باہر نکل جاؤں۔"

"اب ہمارے جھگڑے کی پروا نہ کرنا۔ سلطان شاہ کو میں خود دیکھ لوں گی۔ تمہارا معاملہ بہت گمبھیر ہوگیا ہے۔ یکسو ہو کر اسی پر توجہ مرکوز رکھو۔ میرا اندازہ ہے کہ کل صبح تک تم یہ تماشا بند کرنے پر مجبور ہو جاؤ گے۔"

"غزالہ کا دھیان رکھنا۔ بلیک بی کے بارے میں اس کی چھٹی حس نے کچھ کام دکھایا ہے۔ اس وقت تمہاری دلجوئی اس پر بہت زیادہ اثر انداز ہوگی۔ پتا نہیں اس رات تمہارے سر پر کیا شیطان سوار ہوا تھا۔"

"غزالہ کی طرف سے بے فکر رہو" اس نے ایک جاندار قہقہہ لگا کر کہا "وہ مجھے تم سے زیادہ عزیز ہے۔"

ورنا نے وہ بامعنی فقرہ ادا کرکے فون بند کردیا اور میں سوچتا ہی رہ گیا کہ وہ کیا کہہ گئی تھی۔

میں بستر پر دراز ہو کر دیر تک ساری امکانی صورتوں کو اپنے ذہن میں گھماتا رہا اور پھر ایک فیصلہ کن نتیجے پر پہنچ کر ان دونوں کی طرف چل دیا۔ وہ اپنے کمرے میں بیٹھے کانچ کی بوتلوں کو دیکھ دیکھ کر اپنا دل بہلا رہے تھے۔

"تمہارے چہرے پر چمک نظر آ رہی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ مسئلے کا کوئی حل مل گیا ہے۔" رسبتی نے ہنس کر کہا۔

"ٹک موڑنے کے لیے میں ایک بے نام اجنبی ہوں جسے صرف نام کیپٹ کے پاس وہاں سے بھیجا جاسکتا ہے۔ اگر میرا کردار اسی قدر مختصر اور غیر اہم ہے تو میری جگہ تم دونوں میں سے کوئی کیوں نہیں چلا جاتا؟" میں نے کہا۔

"میں تمہیں پہلے بتا چکا ہوں۔ ہمیں اوپر سے دور رہنے کا حکم ملا ہے۔ ٹک بھی ہمیں اپنے آس پاس نہیں دیکھنا چاہتا۔ ہم اس زہیلن کے خلاف کیسے جاسکتے ہیں؟" بدری ناتھ نے اپنا مشغلہ ترک کرکے ایک جوابی سوال کر ڈالا۔

"اپنے نام سے نہیں" "تم نام کیپٹ بن کر جاسکتے ہو۔ اس کے فرشتوں کو بھی پتا نہیں چل سکے گا کہ قربانی بدل گیا ہے۔ تم سزا سے بچ جاؤ گے۔ میں ذہنی الجھن سے بچا رہوں گا۔ سب کام سیدھے ہو جائیں گے۔"

بدری ناتھ کی آنکھیں چمکنے لگیں "تمہاری تجویز بہت اچھی ہے مگر ہم دونوں میں سے کوئی بھی ادھر نہیں جاسکتا۔ یہ قونصل کیسپیٹر اور سبلاسٹ کا دور ہے۔ اگر ہمیں ٹک موڑنے کے لیے ہی بھیجا گیا ہے تو یقین رکھو کہ ہم سے پہلے ہمارا تصویری تعارف نامہ اس کی میز پر پہنچ چکا ہوگا۔ قونصل خانے کے پھاٹک پر لگے ہوئے ریڈیو کیمروں کے ذریعے ہم دونوں میں سے کسی کی صورت اسکرین پر دیکھتے ہی وہ انٹرکام پر مسلح محافظوں کو حکم دے گا اور وہ ہمیں دھکے دے کر وہاں سے بھگا دیں گے۔ زہیلن کی اس خلاف ورزی پر میری بہت بری درگت بنے گی۔ ہم ادھر جا ہی نہیں سکتے۔ گیٹ پر تو اندر ٹک خود ہمیں پہچان لے گا۔ میرا پورا کیریئر تباہ ہو کر رہ جائے گا۔"

میں برا سا منہ بنا کر اسے بھاڑ کھانے والی نظروں سے گھورنے لگا۔ ایک طرف وہ میری تجویز کی تعریف کررہا تھا اور دوسری طرف اس کے ناقابل عمل ہونے کے بارے میں مضبوط دلائل دے رہا تھا۔ پتا نہیں وہ کیا چاہ رہا تھا۔

"کیوں؟ مجھے اس طرح کیوں گھور رہے ہو؟" چند لمحوں بعد بدری ناتھ نے پوچھا۔

"میری تجویز اسی قدر ناقابل عمل ہے تو پھر اس کی تعریف کرنے کی کیا ضرورت تھی؟" میں نے چڑ کر پوچھا۔

"تجویز واقعی بہت شاندار ہے۔ تم بہت دور کی کوڑی لائے ہو۔ سانپ بھی مرجائے گا اور لاٹھی بھی نہیں ٹوٹے گی۔ بس مجھے یا رسبتی کو مجبور نہ کرو۔ اپنے اختیار کا کوئی نمبر اندر تلاش کرلو۔

ہمارے اعتماد کو دھوکا نہ دے۔ تم وہاں جانے سے جھجک رہے ہو۔ تمہارے ذہن میں اٹک پیدا ہو گئی ہے۔ میری طرف سے اجازت ہے کہ کسی اور کو تم کیٹ بنا کر وہاں بھیج دو مگر پھر بہر حال اسی کو وہاں جانا ہوگا۔"

اس کی بات واضح ہوتے ہی میرے ذہن میں ایک سنسنی خیز جھماکا ہوا مگر میں نے بظاہر پرسکون رہتے ہوئے کہا "تمہاری باتیں بہت گنجلک اور مبہم ہیں۔ میری تجویز نا قابل عمل ہے مگر پھر بھی شاندار ہے۔ تم بار بار مجھے اس موقع سے فائدہ اٹھانے پر آمادہ نہیں ہو بلکہ اپنے بجائے کسی اور شخص کو چارا بنانا چاہ رہے ہو۔ مجھے اپنا کردار نبھانے کے لیے خود ہی کسی اور کو پھانسنا ہوگا۔ یہ سب کیا ہے؟ تم میرے ساتھ کیا کھیل کھیلنا چاہ رہے ہو؟"

"میری جان!" کرم باہدری ناتھ نے میری طرف جھک کر پرجوش لہجے میں کہا "سیکرٹ ایجنٹ بننا آسان کام نہیں ہوتا۔ اس میدان میں زندگی اور موت کے درمیان بس ایک باریک سی لکیر حائل ہوتی ہے۔ ہر وقت اس کا دھیان رکھا جائے تو زندگی کامیاب رہتا ہے ورنہ پھر اسے زندگی سے ہاتھ دھونا پڑتا ہے۔۔۔"

"کیا میں یہ سمجھ لوں کہ محبت، دوستی اور اعتماد کی آڑ لے کر تم مجھے دھمکی دینے کی کوشش کر رہے ہو؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے ترش لہجے میں سوال کیا۔

"تم میں سب سے بڑی خرابی یہی ہے کہ تم ذرا بھی توقف کیے بغیر ہر بات کے بدترین پہلو کا اندازہ لگا لیتے ہو اور شاید ہر شخص کی طرف سے بدگمانیوں کا شکار ہو جاتے ہو۔" بدری ناتھ نے ایک طویل اور گہرا سانس لے کر مجروح لہجے میں کہا "یہ کوئی اچھی بات نہیں ہے۔"

"یہ میری عادت ضرور ہے۔" راجن بار رمیش اگروال نے گفتگو میں حصہ لیتے ہوئے کہا "مگر ایک سیکرٹ ایجنٹ کی یہی سب سے بڑی خوبی ہوتی ہے کہ وہ اپنے اور اپنے حریف کے ہر قول و فعل کے تاریک پہلوؤں سے ہر وقت باخبر رہتا ہے اور نپے تلے خطرات مول لے کر اپنی چال چلتا ہے۔ یہ بہت اچھی بات ہے کہ علی شیر میں یہ صلاحیت قدرتی طور پر موجود ہے۔ یہ ہمارے لیے بہت کارآمد ثابت ہو سکتا ہے۔"

"تم نے بہت دور کی بات سوچی ہے۔" بدری ناتھ نے جبڑے کی اداکاری کرتے ہوئے رمیش اگروال سے کہا پھر وہ خاموش ہو کر چند منٹوں تک جواب طلب نگاہوں سے میری طرف دیکھتا رہا۔ میں نے اس کی نگاہوں کو نظر انداز کر دیا اور پراعتماد انداز میں سگریٹ سلگانے میں مصروف ہو گیا۔

"شاید تم رمیش کی بات پوری طرح نہیں سمجھ سکے۔" میرے حوصلہ شکن رد عمل پر بدری ناتھ نے مکاری سے کہا "تم چاہو تو بہت آسانی سے ایک اچھے سیکرٹ ایجنٹ بن سکتے ہو۔"

"میں مر کر بھی تمہارے آرگنائزیشن سروس کا ایجنٹ بننا پسند نہیں کروں گا۔" میں نے الفاظ کی اس بڑی پیچ لڑائی میں زور پیدا کرنے کے لیے حقارت سے کہا "میں تمہیں پہلے ہی بتا چکا ہوں کہ جرائم سے روزی حاصل کرنے سے آزادی کی دلیل ردھن پر کوئی حرف نہیں آتا۔ مجرم بھی عام لوگوں کی طرح محب وطن ہوتے ہیں۔ ایس ایس پی کا ایجنٹ بن کر تو میں خود کو تمہارے ہاتھ بیچ دوں گا۔ تمہیں اسی ایک بات سے میرا نظریہ سمجھ لینا چاہیے کہ میں تمہارا ساتھ دے رہا ہوں لیکن تمہارے ملک کی غلامی سے مجھے نفرت ہے۔"

بدری ناتھ نے اپنے مخصوص سفاکانہ انداز میں مسکراتے ہوئے تیزی سے کہا "بس بس۔ اب مجھے زیادہ محنت نہیں کرنی پڑے گی۔ اپنے آخری فقروں میں تم نے خود ہی اپنے سوال کا جواب دے دیا ہے۔"

"کیا جواب؟" میں نے بھڑک کر پوچھا "میں نے کوئی جواب نہیں دیا۔"

"تم معاملہ فہم اور چالاک ضرور ہو مگر تمہیں تربیت کی ضرورت ہے۔" وہ بولا "تم کو تھوڑی سی تربیت مل گئی ہوتی تو تم نے ایسی کمزور باتیں نہ کی ہوتیں جو تمہارے دعوے کے خلاف جاتی ہیں۔"

"آخر میں نے ایسی کون سی بات کہہ دی ہے جسے تم اتنا طول دے رہے ہو؟" میں نے جھنجلا کر سوال کیا۔

"ہم ایس ایس پی کے ایجنٹ ہیں۔ یہ بات تم پر واضح ہو گی ہے۔ تم ہمارے لیے ایک اجرتی کارندے کے طور پر کام کر رہے ہو۔ تمہاری ہمدردیاں اور وفاداریاں ہمارے یعنی ایس ایس پی کے ساتھ ہیں۔ یہ ایک گئی گزری پوزیشن ہے۔ ایس ایس پی کا ایجنٹ بن کر بھی تم کو یہی کام کرنے ہوں گے جو تم اس وقت کر رہے ہو لیکن تمہارا مقام بہت بلند ہو جائے گا۔ ایس ایس پی اپنے مخصوص اور مخلص ایجنٹوں کو اس طرح نوازتی ہے کہ وہ چند ہی برسوں میں لکھ پتی ہو جاتے ہیں۔ حسن، شباب اور عیش و نشاط سے لطف اندوز ہونا بہر حال کام کا ایک حصہ ہوتا ہے۔ یہ عیاشیاں مفت میں ہاتھ آتی ہیں۔"

"یہ تمہاری غلط فہمی ہے۔ اس وقت میں نے تم سے زیبی کے معاملے میں ایک ڈیل کی ہے۔ زیبی وانچی یہاں کا ایک خطرناک اور خود سر بدمعاش ہے۔ اس سے ہر شخص خوف کھاتا ہے۔ اس نے زیر زمین دنیا کے بڑے بڑے بادشاہوں کی زندگی اجیرن کی ہوئی ہے۔ اگر میری کسی ترکیب سے اس کا پتا صاف ہو جاتا ہے تو کراچی میں بہت سے لوگ سکھ کی نیند سو سکیں گے۔ زیبی کی ذات سے پاکستان کا کوئی مفاد وابستہ نہیں ہے۔ مجھے پورا یقین ہے کہ یہاں قدم جمانے کی کوشش کرنے والے غیر ملکیوں سے اسے کوئی پرخاش نہیں ہوگی۔ وہ دیکھا بلیک میلر ہے۔ انہیں بلیک میل کر کے بھی رقم اینٹھنے کی کوشش کرتا ہوگا اور ان کے انکار پر ان کے خون کا پیاسا بن جاتا

ہو گا۔ وہ اپنے ذاتی مفاد کے لیے ان سے لڑتا ہے۔ ایسے آدمی کو ہو اگر میں اپنے وطن سے کوئی غداری نہیں کروں گا۔"

میں نے دیکھا کہ میری گفتگو کے دوران ان دونوں میں کئی بار معنی خیز نظروں کا تبادلہ ہوا تھا۔ میں ذہنی کے بارے میں واقعی دکھ کے باوجود مجھے سمجھانے کی کوششوں میں لگے ہوئے تھے۔ میرے خاموش ہونے پر بدری ناتھ نے مجھے ٹوکا "ذہنی کے بارے میں یہ ابھی ہم خود بھی جانتے ہیں۔ تم نے یہ نہیں بتایا کہ تم ایس ایس پی کا ایجنٹ بننا کیوں پسند نہیں کرتے۔"

"دراصل... میرا خیال ہے کہ میں ذرا بہک گیا تھا۔ میرا مطلب ہے کہ ذہنی کو تمہارے حوالے کرنے کے بعد میرا موجودہ معاہدہ ختم ہو جائے گا۔ اگلی بار تم نے میری مرضی کا کام دیا تو کارکردگی جانچی رہے گی۔ جس کام پر مجھے غداری کا ذرا بھی شبہ ہوا وہ میرے ذریعے پورا نہیں ہو سکے گا۔ میں "را" یا ایس ایس پی کا ایجنٹ بن گیا تو میری آزادی چھن جائے گی۔ مجھے اپنے سپرد کیا جانے والا ہر کام بہرحال سرانجام دینا ہوگا۔ تم لوگ پاکستان کے خیر خواہ نہیں ہو۔ مجھے ایسے کام بھی کرنے دیے جائیں گے جو میرے ضمیر کے خلاف ہوں گے۔"

"تمہیں یہ خوف نہیں ہے کہ تمہارے اس انکار کے بعد ہم تمہارے خلاف کوئی سفاکانہ قدم بھی اٹھا سکتے ہیں؟" رمیش اگروال نے قدرے حیرت سے کہا۔

دراصل اس کا ایک فطری سوال تھا۔ تھوڑی دیر پہلے بدری ناتھ کے الفاظ میں بتا چکا تھا کہ جس نے ذہن موہن کے ہتھے ہوئے لانے کے ساتھ چھیڑ چھاڑ کی ہوتی تو فیصلہ وہیں ختم ہو جاتا۔ وہ مجھ سے کام لینے کے بجائے مجھے ختم کر کے فرار کی راہ اختیار کر لیتے۔ یہ بات سمجھنے کے لیے کسی غیر معمولی ذہانت کی ضرورت نہیں تھی کہ ان کی مرضی سے کسی بھی انحراف کی صورت میں وہی نازک اور خطرناک موڑ دوبارہ بھی آ سکتا تھا۔ وہ اپنے تجربے اور تربیت کے زعم میں مبتلا تھے تو مجھے بھی اپنی جنگی حس پر ناز تھا۔ میں نے سرد اور بے رحمانہ نظروں سے رمیش کو گھورا اور پھر سپاٹ لہجے میں کہا۔ "اپنی کہی ہوئی باتوں کو بار بار دہرانے والے لوگ بور ہوتے ہیں اور... کمزوری سے عاری ہوتے ہیں۔ اب تک تمہیں اندازہ ہو جانا چاہیے کہ تمہاری کھوکھلی دھمکیاں میرے لیے بالکل بے اثر ثابت ہوں گی۔ اختلاف کی صورت میں ایک دوسرے کے خلاف صف آرا ہو جانا ہم دونوں کا حق ہے جس میں تمہاری کمزوری بھانپ چکا ہوں۔ آغا حاجی ولی مراد اور بخشش سے گزرنے کے بعد تم مجھ تک پہنچے ہو۔ میں را کا ایجنٹ ہوں یا نہ ہوں تم شدت سے میری ضرورت محسوس کرتے رہو گے۔ مجھے پورا یقین ہے کہ ان بزدلی سے مجھے دریافت کرنے کے بعد تم میرے اوپر ہتھیار اٹھانے کی سنگین حماقت نہیں کرو گے۔ ایسی جسارت کے الٹے نتائج بھی نکل سکتے ہیں۔"

بدری ناتھ دوستانہ انداز میں ہنس پڑا۔ اس نے درمیان سے کوئی بات اچکنے کی کوشش نہیں کی تھی بلکہ پوری توجہ سے میری داستان سنتا رہا تھا۔ میری بات مکمل ہو جانے پر اس نے مصالحانہ لہجے میں کہا "تم رمیش کی باتوں پر نہ جاؤ۔ تمہارا یہ خیال درست ہے کہ میں زبردستی سے تمہیں کھونا پسند نہیں کروں گا۔ میں تمہیں "را" کا نہیں ایس ایس پی کا ایجنٹ بنانا چاہتا ہوں۔ میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ ایس ایس پی بھارت اور پاکستان کے درمیان نفرتوں کی خلیج کو پاٹنے کا کام کر رہی ہے تاکہ دونوں ملکوں کے عوام اپنا پیٹ کاٹ کر بڑی بڑی فوجوں کو پالنے اور مہلک ہتھیاروں کے انبار جمع کرنے کے بجائے امن اور خوش حالی کی زندگی شروع کر سکیں۔ جب ہر طرف نفرت کی آگ بھڑک رہی ہو تو محبت اور بھائی چارے کے نعرے ایک مقدس مشن کا درجہ حاصل کر لیتے ہیں۔ ایس ایس پی "را" کی ہی ایک شاخ ہے مگر میں تم کو یقین دلاتا ہوں کہ اس میں شامل ہونے کے بعد تم سے ایسا کوئی کام نہیں لیا جائے گا جس پر تمہیں پشیمانی ہو یا تمہارا ضمیر تمہیں ملامت کرنے لگے۔"

"تمہیں اپنے بارے میں خاصی خوش گمانی ہے۔" میں نے طنزیہ لہجے میں جواب دیا۔ "تم کس بل بوتے پر مجھے یہ یقین دہانی کرا رہے ہو۔ تمہارا تو یہ حال ہے کہ دو روز پہلے تم خود یہاں کسی سہارے کی تلاش میں مارے مارے پھر رہے تھے۔ کٹھ پتلیاں اپنی مرضی سے رقص بھی نہیں کر سکتیں۔ تم دونوں کی ڈوریاں وہ نادیدہ ہاتھ ہلا رہے ہیں جو سرحد پار نئی دہلی میں بیٹھے ہیں۔ اب کیا دیکھو کہ اچانک ہی انہوں نے تم دونوں کو ٹم موڈلے کے ہاتھوں بیچنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔ میں تم جیسے بے بس اور مجبور دوستوں کی یقین دہانیوں پر کیسے بھروسا کر سکتا ہوں؟"

"ہم اصل موضوع سے بھٹک رہے ہیں۔" بات بنتی نہ دیکھ کر رمیش نے بدری کو یاد دلایا۔

"ہاں... یہ ہم کہاں بھٹک گئے۔" اس نے میری غیر محسوس برین واشنگ کا سلسلہ ترک کر کے جلدی سے کہا "بات ٹم موڈلے سے ملاقات کی ہو رہی تھی۔ تم کو کسی اور کو نام کیسٹ بنا کر ٹم موڈلے کے پاس بھیجنا ہے۔"

میں نے معنی خیز انداز میں مسکراتے ہوئے جواب دیا "تم سے تین ہزار ڈالر میں ذہنی کی تلاش کا سمجھوتا ہوا ہے۔ یہ ایک الگ معاملہ ہے۔ تم خود یہ بات تسلیم کر چکے ہو۔ اس کا الگ معاوضہ ہوگا۔"

میرے جواب پر بدری کی آنکھیں چمکنے لگیں اور وہ بے ساختہ بول پڑا "دس ہزار ڈالر اس کام کے ملیں گے۔"

"یہ رقم زیادہ ہے۔" میں نے کسی خوشی کا مظاہرہ کیے بغیر رسانیت سے کہا "میں زمین پر رینگ کر چلنے والوں میں سے ہوں، ہوا میں اڑنے کے خواب نہیں دیکھتا۔ ایک دم اتنی بڑی رقم مل گئی تو ہو سکتا ہے کہ میں کوئی کام کرنے کے بجائے دن رات شراب و شباب کے نشے میں بدمست پڑا رہوں۔"

"یہ اور بھی اچھی بات ہے۔ پھر تم کیا چاہتے ہو؟" اس نے خوش ہو کر پوچھا۔

"صرف پانچ ہزار ڈالر۔ مگر یہ تام کیٹ کی صرف ایک ملاقات کا معاوضہ ہوگا۔ اگر اسے بار بار نک موڑلے سے ملنا پڑا تو ہر بار تم مجھے اتنی ہی رقم ادا کرو گے۔" میں نے کہا۔

میری وضاحت پر بدری ناتھ کا منہ لٹک گیا "یہ بہت زیادہ رقم ہے۔ اسے دس بار بھیجا گیا تو یہ رقم پچاس ہزار ڈالر تک پہنچ جائے گی۔ یہ نیلی کی تلاش کے مقابلے میں ایک معمولی سا کام ہے اور اس کے لیے تم اس سے کئی گنا زیادہ معاوضہ مانگ رہے ہو۔ یہ زیادتی ہے۔"

"نیلی کو میں خود تلاش کر رہا ہوں۔" میں نے اس کی بے چارگی سے لطف اندوز ہوتے ہوئے کہا "پوری رقم میری جیب میں رہے گی۔ نک موڑلے سے ملاقات کے لیے مجھے کسی اور کو تیار کرنا ہوگا۔ ہمارے ملکی بدمعاش جاسوسی وغیرہ کے چکر میں پکڑے جانے کے خوف سے غیر ملکیوں اور خاص طور پر سفارت کاروں سے میلوں دور بھاگتے ہیں۔ تمہیں محب وطن مجرموں کی اس نفسیات کا علم ہونا چاہیے۔"

"پانچ ہزار ڈالر زیادہ ہیں۔ رقم تو کم کرلو۔" اس نے نرمی سے کہا۔

میرے لیے تو کمی یا پوری رقم کی پرکاہ برابر بھی اہمیت نہیں تھی۔ مجھے یقین تھا کہ وہ دونوں اپنے ساتھ جعلی ڈالروں کا ذخیرہ لے کر آئے تھے۔ ان جعلی ڈالروں کو بازار میں پھیلا کر ایک محدود منڈی میں امریکی ڈالر کی ... ساکھ خراب کی جا سکتی تھی مگر مجھے اس سے بھی کوئی دلچسپی نہیں تھی۔ میں رقم کے معاملے پر بحث کر کے اسے اپنی تنگ دستی کا یقین دلانا چاہتا تھا۔ اگر میں خاموشی سے اس کی ہر بات مان لیتا تو اسے میرے عزائم پر شبہ ہو سکتا تھا۔

ان دونوں پر مالی دباؤ ڈال کر میں ایک اور بات بھی واضح کرنی چاہتا تھا۔ وہ دونوں جعلی ڈالروں سے بھرا ہوا تھیلا لے کر بھارت سے آئے تھے۔ انہوں نے اپنی دانست میں وہ تھیلا حاجی ولی مراد کے پاس امانت کے طور پر رکھوا دیا تھا اور اس میں سے اپنی ضرورت کے لیے سو ڈالر کے نوٹوں کی چند گڈیاں لے لی تھیں۔ وہ اس گمان میں تھے کہ جب چاہیں گے ولی مراد سے اپنی رقم لے لیں گے جب کہ بخشی نے گل کرال خان کو بتا دیا تھا کہ ولی مراد بھارت سے آئے ہوئے ایجنٹوں کو کسی سرکاری ایجنسی کی تحویل میں دے دے گا مگر ان کی رقم کے تھیلے سے کسی بھی صورت میں دستبردار نہیں ہوگا۔ میری خواہش تھی کہ ان دونوں کو جلد ہی اپنی اس مفلسی کا احساس ہو جائے۔

تھوڑی سی ردوکد کے بعد میں نک موڑلے والے معاملے میں تین ہزار ڈالر فی ملاقات پر راضی ہو گیا۔

"لاؤ۔ اب اس مد میں بھی دس ہزار پیشگی دے دو۔" بات طے ہوتے ہی میں نے مطالبہ کر دیا۔

"دس ہزار کس بات کے؟" رنجیت اگروال کی آنکھیں حیرت سے پیشانی پر جا چڑھیں۔

"تمہارا اندازہ ہے کہ ملاقاتوں کا یہ سلسلہ لمبا چلے گا...... فی الحال دس ہزار دے دو۔ باقی حساب کتاب آخر میں کر لیا جائے گا۔ مجھے آگے بھی رقم درکار ہوگی۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔

"ابھی پہلی ملاقات کی بات ہے۔ اس مد میں ڈیڑھ ہزار پیشگی لے لو۔" بدری ناتھ نے اپنی جیب سے زیر استعمال نوٹوں کی ایک گڈی نکال کر تھماتے ہوئے کہا "تمہیں معلوم ہے کہ ہماری ساری رقم حاجی ولی مراد کے پاس محفوظ ہے۔ ہم اپنی ضرورت کے لیے زیادہ رقم نہیں لائے تھے۔"

"اب تمہیں ایک محفوظ ٹھکانا مل چکا ہے تو تمہاری رقم تمہارے پاس ہونی چاہیے۔"

"تم پیسے کے معاملے میں بہت خود غرض اور لالچی ہو۔" بدری ناتھ کی آواز میں ہلکی سی ناگواری عود کر آئی "میں حاجی ولی مراد کو ایک فون کروں گا اور رقم مل جائے گی۔"

"میرا مشورہ ہے کہ یہ نیک کام اسی وقت کر لو۔ ولی مراد پیسے کے لیے ہی سارے ہیر پھیر کرتا ہے۔ وہ مفت میں ہاتھ آئی ہوئی دولت سے اتنی آسانی سے ہاتھ نہیں اٹھائے گا۔" میں نے کہا۔

میرے الفاظ ٹھیک نشانے پر بیٹھے۔ ان دونوں نے اضطراری طور پر ایک دوسرے کی طرف دیکھا پھر رنجیت اگروال بے ساختہ بول پڑا "اپنی عورت اور اپنی دولت اپنے قبضے میں اچھی لگتی ہے۔ علی تیمور ٹھیک کہہ رہا ہے۔ اب ہمیں حاجی ولی مراد سے کیا لینا؟ ہمارا تھیلا ہمارے پاس ہونا چاہیے۔"

وہم دنیا کا ایک لاعلاج مرض ہے اور اس مرض کا علاج حکیم لقمان کے پاس بھی نہیں تھا۔ میں نے ایک جانی بوجھی حقیقت کا سہارا لے کر ان دونوں کے دلوں میں وہم کا ایک ایسا بیج بویا تھا کہ بدری ناتھ بھی مضطرب ہو کر اپنی جگہ سے اٹھ کھڑا ہو گیا "بہتر ہے کہ میں اسی وقت فون کر لوں۔"

اس بار مجھے خفیہ طور پر اس کی گفتگو سننے کی کوئی ضرورت نہیں تھی۔ اس نے پوری بات میری موجودگی میں ہی کی۔ دوسری طرف کا ردعمل ابتدا ہی سے اس قدر حوصلہ شکن تھا کہ بدری ناتھ بوکھلا گیا۔

اسے بتایا گیا کہ ولی مراد ملک میں موجود نہیں تھا اور کئی ہفتوں تک اس کی واپسی کی امید نہیں تھی۔ بدری ناتھ نے اپنا تعارف کرانا چاہا تو اسے پہچاننے تک سے انکار کر دیا گیا۔ اس نے اپنی امانت اور اس کے لیے بخشی کی گواہی کا ذکر چھیڑا تو اسے مغلظات سنا کر فون بند کر دیا گیا۔

"حاجی ولی مراد کی نیت میں واقعی فتور معلوم ہوتا ہے۔" بدری ناتھ نے ریسیور رکھ کر بے دھیانی میں اپنی پیشانی پر ہاتھ پھیرتے ہوئے کہا "وہ ملک سے غائب ہے اور اس کے آدمی ہماری رقم سے لاعلم ہیں۔"

"پھر اب کیا ہوگا؟" رنجیت نے بوکھلائے ہوئے انداز میں سوال کیا۔

"وہی ہوگا جو منظورِ خدا ہوگا۔" میں نے بے فکری سے فقرہ ادا اور اس کا منہ بن گیا۔

"ہمیں ایک مرتبہ پھر مختلف کا سوچ کرنا ہوگا۔" بدری ناتھ اس گفتگو پر بہت زیادہ فکرمند نظر آنے لگا تھا۔ "شاید وہ یہ معاملہ سلجھا سکے۔ پردیس میں وہ رقم ہی ہماری سب سے بڑی طاقت ہے۔ علی تمبر بھی پیسے کے بغیر ہمارا ساتھ نہیں دے گا۔ تھیلے سے نکالی ہوئی چند گڈیاں زیادہ دیر تک ہمارا ساتھ نہیں دیں گی۔"

اونٹ پہاڑ تلے آچکا تھا۔ میں نے نرمی سے کہا "تم نے دیکھ لیا کہ جہاں ہم کتنے لاچار اور بے بس ہیں۔ اگر دل مراد بے ایمانی پر اتر آیا ہے تو اطمینان رکھو کہ اب مختل بھی تمہیں پہچاننے سے صاف انکار کر دے گا۔ تم ان کے خلاف کوئی بھی کارروائی نہیں کر سکتے۔ ایسے میں میں تمہاری یقین دہانیوں پر کیسے بھروسا کر سکتا ہوں؟ ایک مرتبہ میں را کے چنگل میں پھنس گیا تو تم دونوں الگ ہو جاؤ گے اور چند سفاک ایجنسی میرے شب و روز کے مالک بن جائیں گے۔ ہماری گاڑی جس طرح چل رہی ہے اسی طرح ٹھیک ہے۔"

"ابھی دل مراد کے بارے میں کچھ کہنا قبل از وقت ہوگا۔" بدری ناتھ نے سنبھالا لے کر کہا "ہو سکتا ہے کہ ہمارے شبہات بے بنیاد ہوں۔ وہ بے ایمان ہو بھی گیا تو ہم زیادہ دیر تک بے سروسامان نہیں رہیں گے۔ ہمارے پاس بہت جلد دولت کی ریل پیل ہو جائے گی۔ اس وقت تک موڑے ان باتوں سے زیادہ اہم ہے۔"

"ایک ملاقات کے تین ہزار ڈالر طے ہو چکے ہیں۔ پندرہ سو اسی وقت پیشگی دے دو تو صبح گیارہ بجے کوئی نہ کوئی اس سے مل لے گا۔" میں نے سرد مہری اختیار کرتے ہوئے کہا۔

بدری ناتھ نے ہاتھ میں موجود گڈی کے نمبر دیکھ کر سو ڈالر کے پندرہ نئے اور کرارے نوٹ میرے حوالے کر دیے۔

"وقت کم ہے۔ کسی ذری کا بندوبست کرنے کے لیے مجھے اسی وقت جانا ہوگا۔" میں نے وہ نوٹ اپنی جیب میں اڑس کر ان کو ڈکار کیا "ہو سکتا ہے کہ میں رات کو واپس نہ آسکوں۔"

"رات کو آؤ یا نہ آؤ مگر نک سے ملاقات کی خبر لے کر فوراً آنا۔ ہمیں بے چینی سے انتظار رہے گا۔"

"تم بے فکر رہو۔ میں پندرہ سو ڈالر کی بقایا رقم وصول کرنے میں تاخیر نہیں کروں گا۔"

"ساری اچھائیوں کے ساتھ جب تم حریصانہ انداز میں پیسے کی بار بار تکرار کرتے ہو تو بہت بھچورے معلوم ہونے لگتے ہو۔" بدری ناتھ نے بدمزگی سے کہا "غنیمت ہے کہ اس وقت ہم بالکل مفلس نہیں ہیں۔"

میں نے اس کے وہ کڑوے کسیلے فقرے ایک بے پروایانہ مسکراہٹ سے ٹال دیے۔ اس نے کوئی انوکھی بات نہیں کی تھی۔ وہی کچھ کہہ رہا تھا جو میں اسے باور کرا رہا تھا۔

ایک اہم ذاتی فون کال کے بجانے سے میں السٹر وسٹ دوبارہ اپنی خواب گاہ میں لے آیا۔ مجھے حیرت تھی کہ اس وقت تک اول خان نے فون پر مجھ سے رابطہ کرنے کی کوشش نہیں کی تھی۔ میں نے فون پر گھر رابطہ کرنے کی کوئی کوشش نہیں کی کیونکہ ان دونوں کو بہلانے کے بعد میں نے فوری طور پر گھر جانے کا فیصلہ کر لیا تھا۔

سہراب گوٹھ کے مضافاتی ویرانے میں امریکی بحریہ کے ہیلی کاپٹر کی تباہی میں نیلس میرین کمانڈوز اور ان ہی کے ساتھ راس البیڈا کی موت کے بعد واقعات کی رفتار یک لخت سست پڑ گئی تھی۔ بھاگ دوڑ اور مار دھاڑ میں ٹھہراؤ سا آگیا تھا۔ بس اتنا ہوا تھا کہ نیویارک میں راس البیڈا کے آنرک نیل نامی جانشین کا وجود سامنے آچکا تھا۔ اس نے اپنے ولی نعمت کی موت پر کسی بیوہ عورت کی طرح فون پر بلبلا بلبلا کر مجھے دھمکیاں دینی شروع کر دی تھیں۔ وہ نیویارک میں تھا اور ہم کراچی میں بیٹھے ہوئے تھے جہاں کا ماحول امریکی ایجنٹوں اور دہشت گردوں کے لیے یک بہ یک بہت بھیانک ہو چکا تھا۔ اس وجہ سے ہمیں فوری طور پر کوئی خطرہ درپیش نہیں تھا۔ پھر یوں ہوا کہ نیول انٹیلی جنس کے کمانڈر سعید کی ذاتی کوششوں سے را کے ان دو ذومیوں کا سراغ مل گیا جو راس البیڈا کی دعوت پر ساگا کے مہمان بننے کے بعد پراسرار طور پر شہر میں روپوش ہو چکے تھے۔ راس البیڈا کی موت کے بعد ہم نے بظاہر صرف اتنی ہی کامیابی حاصل کی تھی کہ بدری ناتھ اور رمیش اگروال کو بے نقاب کر دیا تھا۔ تھکا دینے والی ذہنی مشقت کے بعد میں ان دونوں کو اپنی لچھے دار باتوں میں پھانس چکا تھا۔

وہ دونوں بہت گھاگ، تجربے کار اور مکار تھے۔ ان سے میری ملاقات کی ابتدا بہت جارحانہ اور سنسنی خیز رہی تھی مگر میں نہایت صبر و تحمل سے ان کے ساتھ اس طرح پیش آیا کہ آخرکار انہوں نے مجھے میری چند خامیوں سمیت کام کا آدمی تسلیم کر لیا تھا۔

اس وقت تک ان کا صرف ایک مشن میرے سامنے آیا تھا۔ وہ ذیلی کو یعنی مجھے تلاش کر کے اپنا قیدی بنانے کے خواہاں تھے۔ میں انہیں امید دلا کر وقت کو ٹال رہا تھا۔ اس ٹال مٹول میں عدنان موہن مفت ہاتھ آگیا تھا۔ میں چاہتا تو اس اعصاب شکن اور صبر آزما کھیل کو کسی بھی لمحے ختم کر سکتا تھا مگر پھر عدنان موہن کے ذریعے امریکی قونصل خانے کے نک موڑے کا نام سامنے آگیا۔

میں خود بھی اس ذرا سی کامیابی پر خوش نہیں تھا۔ یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے راس البیڈا کی ہلاکت کے بعد ہر محاذ پر سناٹا ہو چکا تھا۔ ہمارے تمام دشمن موت کے گھاٹ اتر چکے تھے اور مجھے ٹھاٹ دار زندگی گزارنے کی وہ مہلت ملنے ہی والی تھی جس کے خواب دیکھتے دیکھتے خود آنکھ تھک چکی تھی۔

نک موڑے سے ملاقات کے بعد سب کچھ واضح ہو جاتا تھا کہ اس بار امریکی اور بھارتی حریف کن مقاصد کے لیے ایک دوسرے سے گٹھ جوڑ کرنے کی تیاریاں کر رہے تھے۔ ان کے عزائم کی تحقیق یا

کمزوری سامنے آنے کے بعد ہی مستقبل کے بارے میں ٹھوس منصوبہ بندی کر سکتا تھا۔
ان سب خیالات کی رو میں بہتا ہوا میں تھوڑی دیر بعد ہی گھر جا پہنچا۔
وہاں سب لوگ موجود تھے۔ ان میں اول خان بھی شامل تھا۔ مجھے دیکھتے ہی اس کا چہرہ کھل اٹھا۔
"تمہارے فون کی گھنٹیاں بج رہی تھیں لیکن کوئی جواب نہیں مل رہا تھا۔ میری طبیعت پریشان ہو گئی کہ کہیں تمہارے ساتھ کوئی گڑبڑ نہ ہو گئی ہو۔" اول خان نے مجھ سے پرتپاک انداز میں ہاتھ ملاتے ہوئے کہا۔
"گڑبڑ کیا ہوتی۔ میں تو ڈر رہی تھی کہ وہ دونوں تمہاری گردن کاٹ کر فرار ہو گئے ہوں۔" دربا نے حسب معمول انتہا پسندی کا مظاہرہ کرتے ہوئے تبصرہ کیا۔ "اپنے دشمنوں کے بارے میں تمہاری حد سے بڑھی ہوئی خود اعتمادی بعض اوقات مجھے سخت تشویش میں مبتلا کر دیتی ہے۔"
"خدا نہ کرے کہ کبھی ایسا ہو۔" دربا کے خاموش ہونے پر غزالہ نے سہمی ہوئی آواز میں کہا "تم سوچے سمجھے بغیر ایسی بدشگونی کی باتیں کرنے لگتی ہو کہ میرا دل لرز اٹھتا ہے۔"
"یہ دربا کے دماغ سے زیادہ اس کے ہاضمے کا قصور ہے۔" سلطان شاہ بڑبڑایا۔
"میرے ہاضمے سے تمہیں کیا تکلیف پہنچی ہے؟" دربا نے سرد لہجے میں پوچھا۔
"تم نے تشویش میں مبتلا ہونے کا ذکر ہی کچھ اس طرح کیا تھا جیسے ہیضے میں مبتلا ہونے کی اطلاع دے رہی ہو۔" سلطان شاہ نے برا سا منہ بنا کر کہا اور غزالہ بے ساختہ ہنس پڑی۔
"تم نے شاید میرے نکلنے کے بعد فون کیا ہوگا۔" میں نے ان لوگوں کی نوک جھونک کو نظر انداز کر کے اول خان سے کہا "ورنہ میرے کان ہی فون کی گھنٹی کی آواز پر لگے ہوئے تھے۔"
"مدن موہن ہمارے لیے کارآمد ثابت ہوا ہے۔" اول خان مجھے بتانے لگا "سیکرٹ ایجنٹ ہونے کے باوجود وہ سخت جان نہیں ہے۔ وہ سہل پسند اور نازک طبیعت کا آدمی ہے۔ ذرا سا تشدد بھی نہیں سہہ سکا۔"
"اسی کے گن گاتے رہو گے یا اپنی کامیابی کے بارے میں بھی کچھ بتاؤ گے۔"
"اس نے بدری ناتھ اور ہیمل اگروال کی پوری کہانی سنا ڈالی ہے۔ ان میں سے بیشتر باتیں تم پہلے ہی ہمیں بتا چکے تھے لیکن اہم ترین بات یہ ہے کہ اس نے کراچی کے معززین میں ایک ایسے سوشل رکیٹ کا انکشاف کیا ہے جو ہر ہفتے پینے پلانے کی مخلوط محفلوں میں یکجا ہوتا ہے۔ مقام بدلتے رہتے ہیں لیکن چہرے کم و بیش وہی ہوتے ہیں۔ کبھی کبھار ان میں کسی نئے جوڑے کا اضافہ ہوتا ہے۔ لطف کی بات یہ ہے کہ معمای لوگ ایسی ہوش ربا محفلوں میں اپنی بیویوں کے ساتھ شریک ہوتے ہیں مگر را کے ایجنٹ فرضی جوڑوں کے روپ میں آتے ہیں۔ جن مردوں کے لیے را کی لڑکیاں دستیاب نہیں ہوتیں وہ خوب صورت مگر غیر معروف کال گرلز کو اپنے ساتھ لے جاتے ہیں اور یہ شرمناک دھندا پچھلے کئی برس سے چل رہا ہے۔"
"جب سے قومی کی شناخت ختم ہوئی ہے اور دولت مندی کو عزت و احترام کا معیار بنا لیا گیا ہے، مال دار طبقے کے ایک حصے میں ایسی بیماریاں خوب پھل پھول رہی ہیں۔ ان گندے دھندوں میں الجھ گئے تو ہم اپنے اصل مقصد سے بہت دور ہٹ جائیں گے۔" میں نے آزردہ لہجے میں کہا۔
"تمہیں کبیدہ خاطر ہونے کی ضرورت نہیں۔ یہ محفلیں صرف عیاشی کے لیے نہیں سجائی جاتیں۔ ان کا ایک خاص مقصد ہوتا ہے۔ لوگ پینے پلانے کے بعد اپنی مصروفیات یا کامیابیوں کے بارے میں ڈینگیں مارنا شروع کر دیتے ہیں۔ انڈین ایجنسی کے ارکان اپنے کان کھلے رکھتے ہیں اور بہکتے ہوئے اجتماع سے بہت سی باتیں معلوم کر لیتے ہیں۔ اپنے مقصد کے حصول کے لیے را کی لڑکیاں اہم شخصیات کو اپنے ناز و انداز کا شکار بناتی ہیں اور ان کے مرد ساتھی اس بھیڑ میں بھٹکتی بیگمات کو سہارا فراہم کرتے ہیں جو اس محفل کے رنگ پر آتے ہی اپنے شوہروں کی نظر التفات سے اچانک محروم ہو جاتی ہیں۔" اول خان کی آواز سے تحمل غصہ مترشح تھا۔
"یہ لوگ خود بخود تو یکجا نہیں ہوتے ہوں گے۔" دربا نے ہماری باتوں میں دلچسپی لیتے ہوئے پوچھا "اس سوشل رکیٹ کا روح رواں کون ہے؟"
اول خان کی زبان سے نکلنے والا نام ہم سبھوں کے لیے شاید اجنبی رہا ہو لیکن میرے لیے نیا نہیں تھا۔ وہ شہر کے ایک معروف کلب کا سابق عہدے دار اور ایک کامیاب تاجر لیڈر تھا۔
"ایک زمانے میں کراچی میں انڈین فلموں کا شوق جنون کی حد تک پہنچا ہوا تھا۔ اس زمانے میں وی سی آر نہیں تھا یا شاید عام نہیں تھا۔ بھارتی قونصل خانے والے ہفتے میں تین یا چار بار تازہ ترین انڈین فلمیں مخصوص مہمانوں کو دکھاتے تھے۔ وہ اسی شوق میں ان سے قریب ہوتا چلا گیا اور پھر انہوں نے مناسب وقت پر اس سے اپنا کام نکال لیا۔ اس وقت وہ اپنے چار دوستوں کی پرجوش معاونت سے یہ سارا بکھیڑا چلا رہا ہے۔ مدن موہن نے ان پانچوں کے نام اگل دیے ہیں۔"
"ان پانچوں حرام زادوں کو فوراً ہی سولی پر لٹکا دینا چاہیے۔" سلطان شاہ نے غصے سے کہا۔
اول خان کے ہونٹوں پر افسردہ سی مسکراہٹ پھیل گئی۔ اس نے کہا "وہ بہت گھناؤنے کام میں ملوث ہیں مگر ہم ان کے خلاف یوں فیصلہ نہیں کر سکتے۔ کچھ عرصے تک ان کی باقاعدہ نگرانی کر کے یہ سراغ لگایا جائے گا کہ وہ نادانستگی میں ان بھیانک جرائم میں

بنے ہوئے ہیں یا جانتے بوجھتے ہوئے بھارتیوں کے آلۂ کار بنے معلومات مل جانے پر فیصلہ کرنے میں ایک لمحے کی بھی دیر نہیں کی جائے گی۔"

"اور را کے ایجنٹ؟ ان کا کیا بنے گا؟" ویرا نے بڑا اشتیاق لہجے میں پوچھا۔

"مدن موہن صرف سات نام دے سکا ہے۔ ان میں تین وہاں اور چار سو شامل ہیں۔ اگر انہیں سفارتی تحفظ حاصل نہیں ہے تو ان پر کسی بھی وقت ہاتھ ڈال دیا جائے گا۔ اپنی فطری کج روی اور خوب روئی کی وجہ سے مدن موہن ہی اپنے نیچرل انفارمیشن سیل کا سربراہ تھا لیکن محفلوں کے بعض دعوت نامے اس کے مشن کے بڑے افسران براہ راست بھی جاری کرتے ہیں اس وجہ سے وہ ہر ایک کے بارے میں باخبر نہیں ہے۔"

"نیچرل انفارمیشن سیل!" میں نے حیرت سے ان الفاظ کو دہراتے ہوئے کہا "تو ان لوگوں نے اپنے سوشل ریکٹ کو ایک باقاعدہ نام بھی دیا ہوا ہے؟!"

"یہ نام را والوں کا دیا ہوا ہے۔ کسی قابل ذکر سرمایہ کاری کے بغیر انسان کی فطری کمزوریوں سے فائدہ اٹھانے کو وہ بجا طور پر نیچرل انفارمیشن قرار دیتے ہیں۔ منصوبہ بندی ان کی تھی۔ سوشل ریکٹ میں شامل ہونے والوں کو شاید علم ہی نہ ہو کہ وہ را کے نیچرل انفارمیشن سیل کے مقاصد پورے کر رہے ہیں۔"

"اور مدن موہن کا کیا بنے گا؟" سلطان شاہ نے پُر تجسس لہجے میں پوچھا۔

"اسے تم لے لینا۔" اول خان سے پہلے ویرا بول پڑی "وہ بیک وقت بیوی اور شوہر کے فرائض ادا کرنے کی خاصیت سے مالا مال ہے۔ تمہیں کسی بھی موڑ میں بور نہیں۔۔۔"

"بس!" سلطان شاہ میز پر مکا مار کر دہاڑا "میں یہ بد تمیزی برداشت نہیں کر سکتا۔"

اول خان نے معاملے کی نزاکت بھانپتے ہوئے ویرا کے تبصرے کو اہمیت نہیں دی مگر ترشی سے اتنا ضرور کہا "بعض اوقات تم بغیر سوچے سمجھے بولتی چلی جاتی ہو اور ماحول خراب کر دیتی ہو۔ اس وقت ہم کچھ سنجیدہ باتیں کر رہے ہیں۔"

سلطان شاہ کا بگڑا ہوا خوں خوار چہرہ دیکھ کر ویرا نے بھی پسپائی اختیار کر لی اور جلدی سے کہا "سوری! غلطی ہو گئی۔ میں بھی کہ سلطان شاہ نے وہ سوال مجھ سے کیا ہے۔"

"میں تم پر لعنت بھیجتا ہوں۔ میں سوال کروں گا تم سے؟" سلطان شاہ غرایا۔

"وہ سوری کہہ رہی ہے۔ اپنی غلطی مان رہی ہے۔ اب کیوں غصہ کر رہے ہو؟" میں نے پوچھا۔

سلطان شاہ نے غصیلی نظروں سے میری طرف دیکھا اور پھر بڑبڑاتا ہوا وہاں سے اپنے کمرے کی طرف چل دیا۔

"مدن موہن کے بارے میں اس کے بڑوں نے ابھی تک کوئی رپورٹ درج نہیں کرائی۔ شاید وہ اپنے طور پر اسے تلاش کرنے کی کوشش کر رہے ہیں۔" چند ثانیوں کے توقف کے بعد اول خان نے کہا "ایسا نہ ہو کہ اس کی گمشدگی کی خبر پا کر تمہارے قیدی شبہات میں مبتلا ہو جائیں۔"

"ان کی فکر نہ کرو اور مدن موہن کو ٹھکانے لگا دو۔ اس کا یہی ایک جرم کافی ہے کہ وہ را کا ایجنٹ ہے۔ اس کے ساتھ کوئی بھی درمیانی سلوک نہیں کیا جا سکتا۔" میں نے کہا۔

"سوشل ریکٹ کی مکمل تباہی تک میں اسے زندہ رکھنا چاہتا ہوں تاکہ نفس پرستی میں مبتلا ہونے والے بدمست مقامی اس کی زبان سے اصل کہانی سن کر اپنے کرتوتوں پر شرمندہ ہو سکیں۔ ہم میں سے بیشتر لوگ دانستہ ملک یا قوم سے دشمنی نہیں کرتے لیکن ذاتی مفاد اور خوشیوں کے حصول کی کوششوں میں وہ اتنے بے لگام ہو جاتے ہیں کہ کسی اور کے نفع و نقصان کا دھیان نہیں رکھتے۔ ہو سکتا ہے کہ مدن موہن کی زبان سے خوف ناک حقائق کا تذکرہ سن کر سوشل ریکٹ کے بیشتر اراکین اپنی گناہ آلود حیوانی زندگی سے تائب ہو جائیں۔ ہم عیاش دار لوگوں کی اتنی قابل ذکر تعداد کو موت کی سزا سے دو چار نہیں کر سکتے مگر ان کی اصلاح کی کوشش ضرور کر سکتے ہیں۔"

"آج تم عجیب بات کہہ رہے ہو۔" ویرا نے الجھن آمیز نظروں سے اس کی طرف دیکھتے ہوئے کہا "میں مغربی اسکالرز کی زبان سے ہمیشہ یہ سنتی آئی ہوں کہ اسلامی قوانین فرد کے بجائے معاشرے کی اصلاح پر زور دیتے ہیں۔ تمہاری شرعی سزائیں بھی اسی لیے بظاہر سخت نظر آتی ہیں۔ ان کا بنیادی فلسفہ یہ بتایا جاتا ہے



کہ ایک اسلامی فلاحی معاشرے میں کسی بھی جرم کا ارتکاب کرنے والے کو کڑی سزا دے کر پورے معاشرے کے لیے عبرت کی مثال بنا دیا جائے تاکہ دوسرے لوگ کسی جرم کا تصور کرتے ہی انجام کے خوف سے لرز اٹھیں۔ اس کے برعکس مغرب میں فرد کو اہمیت دی جاتی ہے۔ ان کا قانون فرد کی اصلاح کی کوششوں میں مصروف نظر آتا ہے تاکہ معاشرہ بہتر ہوسکے کیونکہ فرد ہی کسی بھی معاشرے کی بنیادی اکائی ہوتا ہے۔ مغرب کی بے راہ روی اور جرائم پسندی آج اس فلسفے کی ناکامی کا اعلان کرتی نظر آتی ہے مگر تم سوشل ریکٹ کے مجرموں کی اصلاح کی بات کر رہے ہو۔"

"اس کے سربراہ اور اس کے چاروں سرگرم معاونوں کو یقیناً کڑی سزائیں دی جائیں گی۔" اول خان نے ایک ایک بات پر زور دے کر کہا "دوسروں کا جرم اتنا سنگین نہیں۔ جب بات انفرادی جرم سے بڑھ کر اجتماعی جرم تک پہنچ جائے تو پھر سزا کے نفاذ سے پہلے جرم کے محرکات کو سمجھنا ضروری ہو جاتا ہے۔ سوال یہ ہے کہ ایک اسلامی مملکت میں اس قسم کا سوشل ریکٹ کیوں وجود میں آیا؟"

اول خان نے باری باری ہم تینوں کی طرف دیکھا۔ اس کی نگاہیں جواب طلب تھیں۔

"نظام سے کسی بھی ملک اور معاشرے کی ماہیت تبدیل نہیں ہو جاتی۔" چند ثانیوں کے سکوت کے بعد غزالہ نے اول خان کے سوال کا جواب دے کر ہمیں چونکا دیا "سوال یہ ہے کہ کیا ہم واقعی ایک مثالی یا پھر اس سے کمتر درجے پر ایک فلاحی اسلامی معاشرے میں رہ رہے ہیں جہاں جرم کے بنیادی اسباب کو ختم کر کے اسلامی تعزیرات نافذ کردی گئی ہوں۔ ظاہر ہے کہ ایسا نہیں ہے۔ اسی وجہ سے سوشل ریکٹ جیسے گروہ وجود میں آتے ہیں اور شاید آتے ہی رہیں گے کیونکہ ان کی روک تھام کا کوئی نظام موجود نہیں ہے۔"

"کلیئر!" اول خان نے تحسین آمیز لہجے میں یہ کہہ کر اپنی توجہ ربیا پر مرکوز کردی "میری بات کو تم کسی بھی طرح مذہب سے انحراف قرار نہیں دے سکتیں۔ جب ہم خود ہی اپنے لوگوں کو محض رشناط کی آزادی فراہم کر رہے ہیں تو پھر اس پر ان سے کڑی باز پرس کیسے کی جاسکتی ہے؟ ہم نے انٹرنیشنل ٹاسک فورس میں انسانی لہو کی حرمت کا ایک کڑا معیار مقرر کیا ہوا ہے۔ ہمارے یہاں بے حسی نہیں ہے۔ آدمی محب وطن ہوتا ہے یا پھر غدار۔ باہر سے آنے والوں کے مقدر کا فیصلہ اسی ایک معیار پر کیا جاتا ہے۔ ان ہی کی سرکوبی ہمارے فرائض منصبی میں شامل ہے۔ ہم محض پولیس کے تھانے دار نہیں بن سکتے۔ اس ریکٹ کو چلانے والے وہ لوگ ہمارے اصل مجرم ہیں جنہوں نے مدن موہن یا تیجپال اننار جیسی نسل سے سازباز کی ہوئی تھی۔ وہ ہرگز نہیں بچیں گے۔"

"شاید تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" ربیا سر ہلاتے ہوئے پُرخیال لہجے میں بولی "تمہارا المیہ یہ ہے کہ تمہارے حکمران منافق ہیں۔ لوگوں کے دلوں کو گرمانے کے لیے مذہب کا سہارا لیتے ہیں۔ کام بن جاتا ہے تو اقتدار کی کرسی پر بیٹھ کر قانون کی اس ماتحتی کا مسودہ تشہیر کرتے ہیں جو مغرب کی نقالی ہے۔"

ہم میں سے کوئی بھی ربیا کی تائید یا تردید کرنے کی ہمت نہیں کر سکا۔ بعض اوقات وہ بہت تلخ اور کاٹ دار سچ بولتے بولتے جھلا جاتی تھی اور کسی کو بھی خاطر میں نہیں لاتی تھی۔

میں اپنی خفت مٹانے کے لیے سگریٹ سلگانے میں مصروف ہوگیا۔ ایک گہرا کش لے کر دھواں فضا میں بکھیرنے کے بعد بوجھل سکوت میں نے ہی توڑا اور اول خان سے پوچھا "کھلنڈری سی نظر آنے والی ربیا کبھی کبھار عالم و فاضل بھی بن جاتی ہے۔ اس سے بحث میں الجھ کر تم نے اب تک یہ نہیں بتایا کہ یوم السبت والی دھمکی کا کیا بنا؟"

"پوری کوششوں کے باوجود ہم کچھ بھی نہیں کر سکے۔" اول خان نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "کل شام چھ بجے کوٹ ادو کے تھرمل پاور ہاؤس میں ایک دھماکے کے ساتھ تھرمل کنٹرول روم میں آگ لگ گئی۔ آزک نیل کی دھمکی پوری ہوگئی۔ اس کا کھلا ثبوت یہ ہے کہ پاکستان کے ایک دور افتادہ مقام پر رونما ہونے والا واقعہ بین الاقوامی اہمیت کا حامل نہیں تھا لیکن کل رات ہی وائس آف امریکا اور بی بی سی ریڈیو نے اپنی نشریات میں اس دھماکے اور اس کے نتیجے میں پاور ہاؤس کے بند ہونے کی خبر نشر کروا دی۔"

"شکر یہ ہوا کیسے" "اور تم نے یہ خبر اب تک دبائے رکھی تھی" ربیا نے احتجاج کیا۔

"بری اور حوصلہ شکن خبروں کی تشہیر سے میں گریز ہی کرتا ہوں۔ کسی نے مجھ سے پوچھا اور نہ میں نے کچھ بتایا۔" اول خان نے پُرملال لہجے میں کہا "مگر اس بری خبر کے ساتھ ایک اچھی خبر بھی ہے۔ واپڈا کے حکام اپنی جگہ پر مستعد تھے۔ دھماکے کے مجرم کو فرار ہوتے ہوئے رنگے ہاتھوں پکڑ لیا گیا۔ اس نے اپنے جرم کا اعتراف بھی کر لیا ہے۔"

"کیا غیر ملکی ریڈیو اسٹیشنوں نے یہ خبر بھی نشر کی تھی؟" میں نے سوال کیا۔

"نہیں۔ وہ اس مقامی خوش خبری سے محروم رہے۔ خبر بھی نشریات کو مانیٹر کرنے والے ایک خفیہ ادارے نے نتیجہ اخذ کیا تھا ہے کہ دونوں خبروں کا مواد یکساں اور حقائق سے قدرے مختلف تھا۔ شاید انہیں حادثہ ہونے سے پہلے ہی متوقع نقصانات کی روداد میں خبر فراہم کر دی گئی تھی۔"

"یہ کام تو وہ اسٹاروز ہی کر سکتے تھے۔" میں نے متاسفانہ لہجے میں کہا "ابلاغ کے ذرائع پر ان کا کنٹرول ہے۔ میرے فون پر دو جنٹیں لگا ہوا ہونے کی خبر ملنے کے بعد سے آزک نیل نے مجھے فون نہیں کیا ہے۔ اس نے فون کر کے اپنی دھمکی کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے کی خبر دینے کے بجائے پاکستان میں بلاعوض بیٹے جانے والے

ڈیڈ ورڈ گرامروں کا سہارا لیا ہے۔ یہ کامیابی اس کے حوصلے بڑھا دے گی مگر بے وقت۔"

"فضول باتوں کو چھوڑو۔" ویرا نے میری بات کاٹ کر اول خان سے کہا "یہ بتاؤ کہ پکڑے جانے والے نے کیا کہانی سنائی ہے۔ وہ کیا کہتا ہے؟"

"تم بلاوجہ ٹانگ اڑاتی ہو۔" میں نے جھلا کر کہا "میں خود بھی یہی پوچھ رہا تھا۔"

"کوئی فرق نہیں پڑتا۔ یہ سمجھ لو کہ یہ سوال تم نے ہی کیا ہے۔" ویرا نے بے نیازی سے کہا۔

"فی الحال یہ روایتی تفتیشی اداروں کا کیس ہے۔ بس اتنا معلوم ہوا ہے کہ اس نے تقریب گاہ میں ٹائم بم چھپانے کا اعتراف کیا ہے۔ وہ راجپوتا کا ملازم اور کوٹ اروڑ کے ایک تاجر کا بیٹا ہے۔"

ویرا چونک پڑی "ایک تاجر کا بیٹا۔۔۔؟ یعنی اب انہوں نے اپنی سازشوں کے تانے بانے مقامی گھرانوں تک پھیلا دیے ہیں۔ یہ بہت خطرناک حرکت ہے۔ اس کے رد عمل میں فساد بھی ہو سکتا ہے۔"

"کچھ بھی نہیں ہوگا۔" میں نے رعونت سے کہا "یہ مجرم کی انفرادی حرکت ہی مانی ہوگی۔ اس کی بنا پر کوئی مذہبی منافرت نہیں پھیلے گی۔ تفتیش کرنے والے اس پہلو سے غافل نہیں ہوں گے۔"

"اس پادری کو بھی بازپرس میں شامل کر لیا گیا ہے۔ مجھے اس طرف سے مزید کچھ معلوم ہو جائے تو پھر میں مدن موہن سے بھی اس بارے میں بات کروں گا۔ آزک بیل نیویارک میں بیٹھ کر کوٹ اروڑ کے کسی آدمی کو براہ راست ہدایات نہیں دے سکتا۔ یہاں اب بھی اس کے کچھ نہ کچھ کارندے موجود ہیں۔"

"اس بارے میں اب ہمیں اپنے ذہن صاف کر لینے چاہئیں۔" ویرا نے فیصلہ کن لہجے میں کہا "آزک بیل نے پہلی بار ٹیلی فون پر بتا دیا تھا کہ راس المبڈا مارا جا چکا ہے لیکن پاکستان میں اس کے خریدے ہوئے مخبروں کا جال پھیلا ہوا ہے۔ اس حادثے نے ثابت کر دیا ہے کہ وہ جھوٹ نہیں بول رہا تھا۔"

"وہ اول درجے کا جھوٹا اور مکار ہے" میں نے بے ساختہ کہا۔ "یہاں راس المبڈا کے مخبروں کا کوئی جال موجود ہوتا تو وہ اپنی مدد کے لئے بمبئی سے پادری اور روبینش کو ہرگز نہ بلاتا۔ کوٹ اروڑ کے ہنگامے کے پیچھے بھی آزک کا کوئی اکلوتا رابطہ رہا ہوگا۔ اس کے علاوہ اس نے مجھے دھمکی دی اور اسے پورا کرنے کے لئے ادنیٰ درجے کا ڈراما کیا۔ پھر اس نے تباہی کی خبر نشر کرا کے ہمیں یہ تاثر دینے کی کوشش کی کہ ہمارے گرد دشمن کا ایک مضبوط حصار موجود ہے۔ یہ سب اس کا فراڈ ہے۔ میں اس سے مرعوب نہیں ہو سکتا۔"

"خدا کرے کہ ایسا ہی ہو۔ میں اس کی خیر خواہ نہیں ہوں لیکن اس کے ساتھ ساتھ میں دشمن کو حقیر نہیں سمجھ سکتی۔ دشمن جب تک زندہ ہے، دشمن ہی ہوتا ہے۔"

"میں پادری اور روبینش کے ساتھ وقت گزار رہا ہوں۔ مجھے اچھی طرح اندازہ ہے کہ راس المبڈا کی موت کے بعد وہ یہاں کس قدر بے سہارا ہو گئے ہیں۔ دل مرادان کی جعلی کرنسی ہضم کر کے غائب ہو چکا ہے اور انہیں پورے شہر میں میرا سوا کوئی ہمدرد نظر نہیں آ رہا۔"

"میرا خیال ہے کہ اب ہماری اصل لڑائی صرف آزک بیل سے ہوگی" اول خان نے کہا۔

"پادری اور روبینش کو تم کیوں نظر انداز کر رہے ہو؟" میں نے رعونت سے پوچھا۔

"میری دانست میں ان کی کوئی اہمیت نہیں ہے۔ مدن موہن کے پکڑے جانے کے بعد انہیں مار دیا جانا چاہئے۔ تم غیر ضروری طور پر ان کی رسی دراز کر رہے ہو۔"

"ان کے لئے خود کو تلاش کرنے کا ڈھونگ رچا کر تم اپنا وقت برباد کر رہے ہو" ویرا نے اول خان کی تائید کرتے ہوئے کہا "ایسا نہ ہو کہ انہیں تم پر اپنا وار کرنے کا کوئی موقع مل جائے۔"

"میں سوچے سمجھے انداز میں ان پر محنت کر رہا ہوں۔ وہ دونوں مجھ پر اتنا اعتماد کرنے لگے ہیں کہ اب مجھے ایس ایس پی میں باقاعدہ شمولیت کے لئے آمادہ کرنے کی کوششیں کر رہے ہیں۔۔۔"

"یہ ان کی دہری چال بھی ہو سکتی ہے" ویرا نے قطع کلامی کرتے ہوئے کہا۔

"اس کا فیصلہ صبح ہو جائے گا۔ ساڑھے گیارہ بجے تک دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی ہو جائے گا۔"

"کیا ساڑھے گیارہ بجے مشتری سے کوئی خلائی طشتری تمہارے لئے کوئی پیغام لا رہی ہے؟"

"میرا مضحکہ اڑانے کی کوشش نہ کرو۔ ان کے کسی قابل اعتبار نمائندے کو صبح گیارہ بجے امریکی قونصل خانے میں موزلے تانی ایک افسر سے ملنا ہے۔"

"اوہ!" اول خان چونک پڑا "اور وہ اس بار بھی تم سے کام لینا چاہ رہے ہیں؟"

"مدن موہن کا پیغام جوں کا توں پہنچانے کے سلسلے میں یہ کام میرا حق بن چکا ہے" میں نے داہنی آنکھ دبا کر مسکراتے ہوئے کہا۔ "مگر تم بے فکر رہو۔ میں یہ خطرہ مول لینے کے موڈ میں نہیں ہوں۔"

"شکر ہے کہ تمہیں اتنی عقل آ گئی ہے" ویرا نے اپنا منہ بگاڑ کے کہا۔

"مدن موہن کے ذریعے تم کیا پیغام لے گئے تھے؟ اس کا کہنا ہے کہ وہ خود بھی لفافے میں بند پیغام سے بے خبر ہے۔ میں نے بھی اس بارے میں اس پر کوئی جبر نہیں کیا۔ مجھے معلوم تھا کہ اس بارے میں تم کوئی نہ کوئی خبر نکال ہی لاؤ گے۔ شاید میرا اندازہ درست تھا۔"

"نازک بتل کی طرح مدن موہن بھی مکار اور جھوٹا ہے۔ اس نے ما تقر کو تیں ان دونوں کو کسی تیسرے آدمی کے ذریعے تک موڑلے سے ملنے کا مشورہ بلکہ حکم دیا ہے۔ اگر وہ اس بارے میں جھوٹ بول سکتا ہے تو اس کی دوسری باتوں پر بھی اعتبار نہیں کیا جا سکتا۔"

"ہاں۔ اس کا یہ جھوٹ حیران کن ہے" اول خان نے میری رائے سے اتفاق کرتے ہوئے کہا "اسے معلوم تھا کہ وہ لفافہ تمہاری تحویل میں ہے اور تم ہی نے اسے پکڑ کر میرے حوالے کیا ہے۔ اس کا جھوٹ کسی بھی لمحے کھل سکتا ہے پھر اس نے اتنا بڑا جھوٹ کیوں بولا؟"

"تم نے اسے کمزور دل اور نازک مزاج سمجھ کر غلطی کی ہے۔ تمہاری اسی نرمی نے اس کا حوصلہ بڑھا دیا۔ وہ مکار اور سخت جان ہے۔ اس کی کھال کھرا کر ہی تم اس سے سچ اگلوا سکو گے۔"

"نرگی ٹھیک کہہ رہا ہے۔ را کا کوئی آدمی رحم یا ہمدردی کا مستحق نہیں۔ اسے چار چوٹ کی مار ماروگے تب ہی وہ سچ اگلے گا" وہ اول خان کو مشورہ دے کر میری طرف متوجہ ہو گئی "مدن موہن کی کہانی بعد میں آتی رہے گی۔ تم اپنا کہنا تو شاؤ وہاں کیا ہو رہا ہے۔"

"ابھی تک انہیں میری ذات پر کسی قسم کا شبہ نہیں ہو سکا ہے" یہ کہہ کر میں نے انہیں پہلی سے اپنی روانگی کے بعد سے آخر تک کے واقعات سنانا شروع کر دیے۔

سلطان شاہ وہ را سے برہم ہو کر طیش کے عالم میں اپنے کمرے میں چلا گیا تھا مگر اس کے کان ہماری طرف ہی لگے ہوئے تھے۔ میری باتوں کی بھنک ملتے ہی وہ دوبارہ ڈرائنگ روم میں لوٹ آیا۔ کسی نے اس کی رضاکارانہ واپسی پر کوئی تبصرہ نہیں کیا۔ ویرا یوں بنی ٹھنی رہی جیسے اس نے اسے دیکھا ہی نہ ہو اور وہ خاموشی سے دوبارہ ہماری محفل میں شریک ہو گیا۔

"اب اندازہ ہوا کہ تم ٹھیک ہی کہہ رہے ہو" میرے خاموش ہونے پر اول خان نے کہا "مدن موہن کے بعد تک موڑلے کا نام سامنے آنے کا مطلب ہے کہ ابھی ان کا کردار باقی ہے۔"

"صبح گیارہ بجے کے بعد ہی یہ فیصلہ ہو سکے گا کہ ان کا آئندہ کیا کردار رہے گا۔ فی الحال یہی بہتر ہے کہ تم ان کے ہمدرد اور خیر خواہ بنے رہو۔" ویرا نے اپنی رائے دینی ضروری خیال کی۔

"لیکن آپ پہلے ہی کہہ چکے ہیں کہ آپ تک موڑلے سے ملنے کا خطرہ مول لینے پر تیار نہیں ہیں" غزالہ نے جلدی سے مجھے یاد دلایا "آپ کے جانی دشمنوں میں اس وقت امرکا ہی آپ کے بارے میں سب سے زیادہ باخبر ہیں اور وہ آپ کو پہچان سکتے ہیں۔"

"تم بے فکر رہو۔ میں ان خطرات سے بے خبر نہیں ہوں" میں نے مسکرا کر اسے یقین دلایا "اگر مجھے یہ معلوم نہ ہو جاتا کہ مدن موہن حال ہی میں یہاں آیا ہے تو میں اس کا بھی سامنا نہ کرتا۔"

"وہ!" ویرا یوں چونک کر میری بات میں دخل انداز ہوئی جیسے اسے اچانک کوئی بھولا ہوا نکتہ یاد آ گیا ہو۔ "اگر مدن موہن حال ہی میں یہاں آیا ہے تو وہ برسوں پرانے بچپلی انفارمیشن سیل کی سربراہی کیسے کر رہا تھا؟"

"وہ مدن موہن کا ذاتی گروہ نہیں ہے۔ سرکاری اداروں میں تبادلے روز مرہ کا معمول ہوتے ہیں۔ اس نے اپنے کسی پیش رو کی جگہ سنبھالی ہو گی" اول خان نے کہا۔

"ابتدائی منصوبہ بندی یقیناً کسی عوامی افسر کی رہی ہو گی" میں نے اپنی رائے دیتے ہوئے کہا "جب سب کچھ چل پڑا تو اب مدن موہن کو یہاں بھیج دیا گیا۔ وہ تلوط اجتماعات میں ہر صنف سے میل جول بڑھانے میں خاص ملکہ رکھتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اسے کچھ مخصوص ٹارگٹ دیے گئے ہوں۔"

"تم نے بات کو پھر الجھا دیا" سلطان شاہ نے ویرا سے کہا "ذکر تک موڑلے کا ہو رہا تھا اور تم نے دوبارہ مدن موہن پر چھلانگ لگا دی۔"

"بس ایک بات کا دھیان آ گیا تھا۔ ہاں تو تم کیا کہہ رہے تھے؟" ویرا نے مجھ سے پوچھا۔

"میری جگہ کوئی اور ٹام کیٹ کے کوڈ کے سہارے تک موڑلے سے ملے گا۔"

"مگر کون؟" اول خان نے پوچھا "میری مجبوریوں سے تم واقف ہی ہو۔"

میری نظریں سلطان شاہ پر مرکوز ہو گئیں "میں نے ان دونوں کو شیشے میں اتار لیا ہے۔ وہ رضامند ہو گئے ہیں کہ میں اپنے بجائے کسی اور کو تک موڑلے سے ملنے بھیج دوں۔ میرا خیال ہے کہ سلطان شاہ اس کام کے لئے سب سے زیادہ موزوں رہے گا۔"

"مجھے بہت خوشی ہو گی" اس نے کہا "میں گھر میں پڑے پڑے اکتا گیا ہوں۔"

"اور تم ایس ایس پی میں شامل ہونے کی تجویز پر سنجیدگی سے غور کرو" ویرا نے مجھے مشورہ دیا "ان کی صفوں میں شامل ہو کر تم انہیں ناقابل تلافی نقصان پہنچا سکتے ہو۔"

"میری ذات پھوٹ کا ذمہ دار کون ہو گا؟ بعض تحفظات کے بغیر میں نے یہ قدم اٹھایا تو پھر میں دلدل میں دھنستا ہی چلا جاؤں گا۔ میرے لئے کوئی کچھ نہیں کر سکے گا۔"

"اس وقت وہ دونوں تمہاری صلاحیتوں سے مرعوب ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ وہ تمہاری بعض شرائط مان لیں۔ بات نہ بنے تو ویسے بھی اپنے گھر میں ہو۔"

"سب سے بڑی خرابی یہ ہے کہ وہ میری خوبیوں کے اعتراف کے ساتھ تربیت کا ذکر ضرور کرتے ہیں اور یہ تربیت ان کی سرزمین پر ہو گی جہاں میرے لئے مشکل ترین حالات پیدا ہو

ہیں۔ را کا کوئی نہ کوئی پرانا ایجنٹ مجھے ضرور پہچان لے گا۔ ناکام سرکار کے زمانے سے میری اور ان کی آن بن چلی آ رہی ہے۔"

"ان میں شامل ہو کر آپ نے کبھی بھی رقت ان کا ساتھ چھوڑا تو وہ آپ کے خون کے پیاسے ہو جائیں گے۔ میں آپ کو ایسا خطرناک قدم اٹھانے کا مشورہ نہیں دوں گی۔ خطرات کو دعوت دینا عقل مندی کی بات نہیں ہے۔"

میں نے ایک ہلکا سا قہقہہ لگایا اور کہا "میں علی شیر کے روپ میں ان کا منظور نظر ہوں ورنہ وہ تو آج بھی ڈی جی کے خون کے پیاسے ہیں۔ میری اور ان کی دشمنی بہت پرانی ہے۔"

"اس بارے میں تم کو خود ہی سوچ سمجھ کر کوئی فیصلہ کرنا ہو گا" اول خان بولا "جذبات کی رو میں آ کر کوئی قدم اٹھانا خودکشی کے مترادف بھی ہو سکتا ہے۔ ایسی لڑائیوں میں غلطی کی ذرا بھی گنجائش نہیں ہوتی۔ جو چوکتا ہے' وہ لمحہ بھر میں مارا جاتا ہے۔"

"اس بارے میں رفت آنے پر دیکھا جائے گا۔ فی الحال دل مراد سے ذرا سی چھیڑ چھاڑ کر لی جائے۔" میں نے خوش دلی کے ساتھ اپنا ارادہ ظاہر کیا اور فون کی طرف بڑھ گیا۔

مصطفیٰ نوری تمہارے ہاتھ آ چکے ہیں تو اب بلاوجہ کیوں اس کے منہ لگتے ہو؟" زریا نے ناصحانہ انداز میں کہا "اسے اس کے حال پر ہی چھوڑ دو۔"

"چھوڑا ہوا ہے۔ وہ غفور بھٹی کے اغوا پر خاصی طرح ٹالتی رکھا رہا تھا اور کراچی میں رہنے والوں سے انتقام لینے کی باتیں کر رہا تھا۔ میں اسے ایک بار پھر باور کرانا چاہتا ہوں کہ غفور بھٹی کے اغوا کا کراچی والے معید' راجن یا کرم سے دور کا بھی تعلق نہیں تھا۔"

بات کرتے ہوئے میری انگلیاں مصروف رہیں۔ دوسری طرف گھنٹی کی آواز بلند ہوتے ہی میں نے اپنی پوری توجہ ریسیور پر مرکوز کر لی۔

دوسری طرف سے دل مراد کے کسی نوری نے ریسیور اٹھایا تو میں نے درشت لہجے میں کہا "فون کا ریسیور حاجی دل مراد کو دو۔" میں نے اپنے دل پر جبر کر کے اس کا پورا نام لیا تھا ورنہ تو اس کو کسی بھی قیمت پر حاجی کہنے یا سننے پر آمادہ نہیں تھا۔

اس نے میرا نام جاننا چاہا تو میں نے سختی سے کہہ دیا "اس سے کہو کہ غفور بھٹی کو پکڑنے والے سیٹھ کا فون ہے۔ اس نے بات نہیں کی تو آج رات ہی اس کی لاش کا پارسل پہنچا دیا جائے گا۔"

"ایک منٹ ٹھہرو۔ میں حاجی کو بلاتا ہوں۔" دوسری طرف سے جلدی سے کہا گیا۔

میرے ہونٹوں پر بے ساختہ زہر معنی مسکراہٹ پھیل گئی۔ دل مراد بہت حریص اور بے ایمان شخص تھا۔ چوہدری عرف وکرم نے استفسار کیا تو اس سے کہہ دیا گیا کہ دل مراد ملک سے باہر گیا ہوا ہے جب کہ وہ اپنی کچھار میں موجود تھا۔ بات صرف اتنی تھی کہ جعلی ڈالروں پر اس کی نیت خراب ہو چکی تھی اور وہ ان کے مالکوں کا سامنا کرنے سے گریز کر رہا تھا جب کہ غفور بھٹی اس کے لیے کسی نہ کسی حد تک اہم تھا۔

چند ثانیوں کے بعد دل مراد کی فون پر آواز ابھری "ہاں بابا! ابھی کیوں فون کیا ہے؟"

"ایک کروڑ والی بات یاد دلانے کے لیے۔" میں نے استہزائیہ لہجے میں کہا "میں تمہارے دوست کو زیادہ دیر تک نہیں پال سکتا۔ اس کی شراب اور کھانے پینے پر ہزاروں روپے کا خرچ ہو رہا ہے۔"

"سیٹھ! تم بھی کوئی کنگلا سیٹھ معلوم ہوتا ہے۔ بھٹی نے تم لوگ کو جتنی گالیاں دی تھیں' تم اس سے سوا روپے نہیں دو دو لاکھ روپیہ بھی لے لو۔ بھٹی میرا دوست ہے۔ میں اس کا سودا اتنے میں کر سکتا ہوں۔ اس سے آگے کوئی بات نہیں ہو سکتا۔"

"تم نے اس کے کنبے برادری سے بات کرنے کا وعدہ کیا تھا۔" میں نے اسے یاد دلایا۔

"وہ سب مردار لوگ مادر بن ہے۔" غفور بھٹی کے رشتے داروں کا ذکر آتے ہی دل مراد بھڑک اٹھا "جان دے دے گا' مال نہیں دے گا۔ ایک کروڑ کا نام سن کر سب کو سانپ سونگھ گیا۔ بھٹی نے عمر بھر ان لوگوں کے لیے ہی جان مارا۔ دنیا جہان کا بدمعاشی اور ہیرا پھیری کیا مگر اب وہ شاید اس کے کفن دفن کا چندہ بھی نہیں دیں گے۔ ان سب کو غرق کرو۔ میں اس کا جگری یار ہوں۔ میرا بات مان لو۔"

"تم خود ان ہی دھندوں سے کروڑ پتی بنے ہو۔" میں نے اس کے ڈینگ کی "کیا تمہاری نظروں میں بھٹی جیسے گہرے دوست کی زندگی کی قیمت صرف دو لاکھ روپے ہے؟"

"میں تیرے باپ کا پیسہ لے کر کروڑ پتی نہیں بنا۔ یہ میرا مال ہے۔ آج کل دوست' دوست کو بیچ کر مال بناتا ہے۔ میں پھر بھی تیرے کو آفر دیا ہوں۔ نہیں مانے گا تو تیرے کو کوئی بھٹی کا دو روپیہ بھی نہیں دے گا۔"

"پھر بھٹی کو بھول جاؤ۔" میں نے درشت لہجے میں کہا "میں پتھر باندھ کر اسے گہرے سمندر میں غرق کر دوں گا تاکہ تم لوگوں کا کفن دفن کا خرچ بھی بچ جائے مگر یہ یاد رکھنا کہ کراچی میں کبھی بھی تمہاری دادا گیری نہیں چلے گی۔ یہاں ایک سے ایک خود ماغ پڑا ہے۔ کبھی مجھ سے ٹکرا گئے تو تمہیں بھی اٹھا کر کہیں پھینک دوں گا۔"

"اڑے گدھا کبر کا بچہ!" اس کی اشتعال آمیز آواز ابھری۔ "میں غفور بھٹی نہیں ہوں۔ میری طرف آنکھ بھی اٹھایا تو تو مر کر تیری ساری سیٹھی کو چکا دوں گا۔ تو سمجھتا کیا ہے اپنے آپ کو۔"

میں نے اپنی بے ساختہ ہنسی روکتے ہوئے کہا "اب میں تیسری مرتبہ فون نہیں کروں گا۔ سمجھ لو کہ آج غفور بھٹی کی آخری رات

ہے۔ جلد ہی تم پر بھی یہ وقت آئے گا۔"

اس کے دہانے سے نکلنے والے غلیظ اور غصیلے الفاظ ایک دوسرے میں گڈمڈ ہونے لگے۔ میں نے بے پروائی سے ریسیور کریڈل پر رکھ دیا۔

"یہ قصہ بھی ختم ہوا۔" اول خان نے اطمینان سے کہا۔ "تمہاری اس فون کال کے بعد اسے پورا یقین ہو جائے گا کہ غفور بھٹی کو اپنی زبان درازی، بدکلامی اور اشتعال انگیزی کا خمیازہ بھگتنا پڑا ہے ورنہ اسے شبہ رہتا کہ بھٹی کے اغوا میں کمانڈر سعید کا ہی ہاتھ ہے۔"

"یہ قصہ ختم ہو گیا لیکن میری الجھن شروع ہو چکی ہے۔" سلطان شاہ نے میری طرف متوجہ ہو کر کہا "تم نے فیصلہ کر لیا ہے کہ کل مجھے نام کیبن کے کوڑے تک موڑنے سے ملاقات کے لیے جانا ہے لیکن مجھے کچھ پتا نہیں کہ وہاں جا کر مجھے کیا کرنا ہے۔ کوئی گڑبڑ ہو گئی تو میرا خون تمہاری گردن پر ہو گا۔"

"کسی کا خون کسی پر نہیں ہوتا۔" ربا بولے بغیر نہ رہ سکی۔ "خون اپنے بدن میں رہتا ہے یا پھر زمین پر بہتا ہے۔ اب تو ویسے بھی خون بہانے کی ریت کم ہوتی جا رہی ہے۔ ایک گولی چلتی ہے۔ ننھا سا سوراخ ہوتا ہے اور قصہ ختم۔ غفور بھٹی جیسا پرشکوہ انجام بہت کم خوش نصیبوں کے حصے میں آتا ہے۔"

"میری دعا ہے کہ خدا تمہیں بھی ان خوش نصیبوں میں شامل فرمائے۔" سلطان شاہ نے دعائیہ انداز میں اپنے دونوں ہاتھ اٹھا دیے۔ غزالہ ہنس پڑی۔

"کوؤں کے کوسنے سے ڈھور نہیں مرا کرتے۔" ربا نے ترکی بہ ترکی جواب دیا۔

اچانک فون کی گھنٹی بجنے لگی اور وہ بحث وہیں دم توڑ گئی۔ اول خان اس وقت اسپیکر فون کے قریب بیٹھا ہوا تھا۔ اس نے سب کو خاموش رہنے کا اشارہ کرتے ہوئے اسپیکر فون آن کر دیا۔

"ہیلو! میں سعید بول رہا ہوں۔ مجھے اول خان یا ربی سے بات کرنی ہے۔" اسپیکر پر ابھرنے والی بھاری مردانہ آواز بلاشک وشبہ نیول انٹیلی جنس کے کمانڈر سعید کی تھی۔

"ہاں سعید! کیا خیر خبر ہے؟" اول خان نے خوش مزاجی کا مظاہرہ کرتے ہوئے پوچھا۔

"کوٹ ادو والے واقعے کے بارے میں کچھ کڑیاں ملی ہیں جو خاصی دلچسپ ہیں۔"

"تم بس کڑیاں بتاتے چلے جاؤ۔ میں پوری توجہ سے ایک ایک لفظ سن رہا ہوں۔"

"مرکزی کنٹرول روم کے کنسول میں ٹائم بم چھپانے والے لڑکے کا نام پرویز مسیح ہے۔ اس نے یہ کام اپنے باپ کی ہدایت پر کیا تھا۔ اس نے ٹائم بم کا وقت اپنی چھٹی کے دس منٹ بعد سیٹ کیا تھا۔ دھماکا ہونے تک وہ بے تحاشہ ... وسیع احاطے میں ٹہلتا رہا۔ دھماکا ہونے کے بعد اس نے مرکزی عمارت میں واقع کنٹرول روم کے بجائے گیٹ کا رخ کیا تو سیکیورٹی والوں کو اس پر شبہ ہوا اور انہوں نے اسے روک لیا۔"

"اس کی وہ حرکت واقعی غیر فطری تھی۔ دھماکا ہوتے ہی ہر ملازم کو جائے حادثہ کی طرف دوڑنا چاہیے تھا تاکہ اپنے ساتھیوں کی مدد کر سکے۔"

"اسی لیے کہتے ہیں کہ مجرم اپنے جرم کا خود اعلان کرتا ہے۔ پرویز کو اپنے باپ کی ہدایت سے آگے ایک لفظ بھی معلوم نہیں ہے۔ اب وہ اپنے اور اپنے باپ کے انجام سے سخت خوف زدہ ہے۔"

"اور اس کا باپ کیا کہتا ہے؟ وہ بھی تو تحویل میں لے لیا گیا تھا۔"

"قادر مانگل مسیح اپنے بیٹے کے مقابلے میں قدرے سخت جان تھا مگر اب وہ بھی بول رہا ہے۔ یہ کسی گروہ کی کارگزاری نہیں ہے بلکہ بلیک میلنگ کے ستائے ہوئے ایک مجبور شخص کی واردات ہے۔"

"بلیک میلنگ؟" اول خان نے حیرت زدہ انداز میں دہرایا۔ "اس بارچی کو کون بلیک میل کر رہا تھا؟"

"فارن جیل۔" کمانڈر سعید کے اس انکشاف نے مجھے بری طرح چونکا دیا۔ وہ اسپیکر فون پر کہہ رہا تھا "قادر مانگل کا بڑا بیٹا تین برس سے غیر قانونی طور پر نیویارک میں رہ رہا ہے۔ ایک سال پہلے وہ ٹریفک کے ایک حادثے میں ملوث ہو کر ملٹری پولیس کے ہتھے چڑھ گیا۔ اس کی گرفتاری کے چند روز بعد قادر مانگل کو نیویارک سے ایک فون پر کسی غیر ملکی نے اے پی کے نام سے مخاطب کیا اور پیغام دیا کہ اگر وہ نیویارک میں اپنے بیٹے کی آزادی چاہتا ہے تو اس کے احکام پر عمل کرتا رہے ورنہ اس کے بیٹے کو ریاستی جیل میں سڑا دیا جائے گا۔"

"اور وہ اس پر تیار ہو گیا۔" اول خان نے بے تابی سے لقمہ دیا۔

"وہ مجبور تھا کیونکہ اس کا بیٹا تھوڑا سا ہیروئن لے کر کاسابلانکا سے امریکا میں داخل ہوا تھا۔ ان لوگوں نے تشدد کر کے اس سے تین سال پرانے وہ واقعات بھی اگلوا لیے تھے۔ قادر مانگل کی رضامندی حاصل کرنے کے بعد اے پی نے آزمائشی طور پر [illegible] بعد کوٹ ادو کی کسی عبادت گاہ میں بم کا دھماکا کرنے کا حکم دیا۔ اس کا کہنا تھا کہ وہ اپنے ذرائع سے اس دھماکے کی تصدیق کر لے گا۔"

"قادر سخت پریشان رہا۔ بنیادی طور پر وہ ایک شریف آدمی ہے لیکن اپنے بڑے بیٹے کی آزادی کے لیے اس نے اے پی کی شرط منظور کر لی تھی۔ اسے اور کچھ نہ سوجھا تو اس نے مفروضہ دن اپنے ہی گرجا گھر کے ہال میں ایک دیسی بم رکھ دیا۔ دھماکا ہونے کے اگلے ہی دن اے پی نے دوبارہ اسے فون کر کے کامیابی پر مبارک باد دی

ایک طویل وقفے کے بعد اے پی کا نمبرا فون چند روز قبل اسے پہلے ہی معلوم تھا کہ مائیکل کا دوسرا بیٹا پادر ہاؤس میں ہے۔ اس کی خواہش تھی کہ بیٹے کے رن پاور ہاؤس میں ... دور جوڑ کا کیا جائے ورنہ مائیکل کا بڑا بیٹا دوبارہ سلاخوں کے پیچھے پہنچایا جائے گا۔"

کامزر سعید کی زبان سے وہ کہانی سنتے ہی مجھے بے اختیار نادرہ ... سی ٹی اے کے اسسٹنٹ ڈائریکٹر گیری ہارٹ اور انسپکٹر ... طرنے بھی بالکل اسی انداز میں نادرہ کو بلیک میل کرنے کی کوشش کی تھی۔ ایک طرف زرا سے اس کے شوہر غنی کی رہائی کا ... ہے تھے تو دوسری طرف یہ دھمکی بھی موجود تھی کہ اس ... ان لوگوں سے تعاون نہ کیا تو بیرون ملک زیر تعلیم فرح کو تاریک مستقبل کا سامنا کرنا ہوگا۔ نادرہ ان کے سامنے بے بس ... تھی۔ اس کی خوش قسمتی تھی کہ وہ ہمارے کرائے کے فلیٹ کی ... تھی۔ اس نے اپنی مشکل میرے سامنے رکھ دی اور پھر ہی توگی ... کے دونوں ایجنٹ معزول ہو کر اپنے زخم چاٹتے ہوئے واپس ... جانے پر مجبور ہو گئے۔

مائیکل مسیح کی کہانی بھی اسی سے ملتی جلتی تھی۔ بیرون ملک ... رہنے والے پاکستانیوں کی کمزوریوں کا سراغ لگا کر ان کے قریبی ... رشتے داروں کو بلیک میلنگ کا نشانہ بنانا سی ٹی اے اور زیبوژا اسٹارز ... کا مشترکہ اور مرغوب ترین طریقہ واردات معلوم ہوتا تھا۔

"... مائیکل نے اپنے چھوٹے بیٹے کو ایک فرضی بشارت کا ... کر اس تخریبی واردات پر آمادہ کیا تھا۔" انسپکٹر فون پر ... کامزر سعید بتا رہا تھا "پرویز مسیح مطمئن تھا کہ وہ اپنے باپ کے حکم ... کی تعمیل کر کے ایک مقدس بشارت کو پورا کرے گا۔ اس معاملے ... میں باپ بیٹے کے سوا کوئی تیسرا فرد ملوث نہیں تھا۔"

"انہیں دھماکے کے لیے بم کس نے فراہم کیا تھا؟" اول خان ... نے پوچھا۔

"افغانستان میں حالات بگڑنے کے ساتھ جہاں بیرونی نے ... پاکستان پر یلغار کی تھی وہاں چھوٹے بڑے ہتھیاروں کے بے شمار ... بازار بھی پھیلتے چلے گئے۔ آج ایسی چیزیں ہر شہر میں عام زدی ... کا حصول مشکل نہیں ہے۔"

"پھر ان دونوں کے بارے میں کیا فیصلہ کیا گیا ہے؟" اول ... خان فکر مند نظر آنے لگا تھا۔

"فی الحال بریانٹ انٹروگیشن ٹیم مزید کسی کا سیابی کی امید میں ... دونوں پر محنت کر رہی ہے۔ باز پرس کا سلسلہ ختم ہونے کے بعد ... ہی کوئی فیصلہ کیا جا سکے گا۔"

"لیکن دونوں کا جرم بہت سنگین ہے اور ملک سے کھلی غداری ... کے مترادف ہے۔"

"ان کا آخری انجام بھی ہونا چاہیے مگر میری رائے ہے کہ ... دونوں فوری طور پر انہیں ڈسپل دی جانی چاہیے۔ اے پی یقیناً تمہارا

آزرک ٹیلی ہی ہو سکتا ہے جو تمہارے کہنے کے مطابق اب راس المیزا کا جانشین ہے۔ وہ ضرور مائیکل سے دوبارہ رابطہ کرے گا۔ مائیکل کو سخت رازداری کے ساتھ رہا کر دیا جائے تو ہمیں آزرک ٹیلی کے اگلے ہدف یا حکمت عملی کے بارے میں بہت کچھ معلوم ہو سکتا ہے۔"

"تم بالکل صحیح سمت میں سوچ رہے ہو۔ اس رخنہ کی بہترین راستہ ہوگا۔ ان دونوں کو تو کسی بھی وقت حراست میں لے کر سزا یاب کرایا جا سکتا ہے۔ تم نے اچھی بات اوپر والوں تک تو پہنچا دی ہو گی۔"

"یہ خیال ابھی ابھی آیا ہے۔ اوپر والوں سے بھی بات کرلوں گا۔ آخری فیصلہ بہرحال دوسرے ہی کریں گے جن پر ہمارا کوئی اختیار نہیں ہے۔"

وہ دونوں مزید چند ثانیوں تک دوستانہ انداز میں باتیں کرتے رہے پھر فون کا سلسلہ منقطع ہو گیا۔

"ابھی تک ان کے بارے میں تمہارے سارے اندازے درست ثابت ہوتے چلے آ رہے ہیں۔" اسپیکر فون بند ہو جانے پر زہرا نے تعریفی نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے کہا۔

"ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے وہ لوگ قریشی کے مشورے سے منصوبے بنا رہے ہیں۔" سلطان سنجر بولا۔

"یہ ماننا پڑے گا کہ تمہارے اندازے حقیقت سے بہت قریب ہوتے ہیں۔" اول خان نے اعتراف کیا "تم نے پہلے ہی کہہ دیا تھا کہ کوٹ ادو کا حادثہ کسی کی انفرادی تخریب کاری ہے۔ جہاں زیبوژا اسٹارز کے مخبروں کا کوئی باقاعدہ نظام سرے سے موجود نہیں ہے۔"

"اتنی تعریفیں نہ کرو کہ میرا دماغ خراب ہو جائے۔" میں نے ہنس کر کہا "یہ ایک عام سا اندازہ تھا۔ تم لوگ بھی اپنے تجزیوں پر زور دے کر یہی نتیجہ اخذ کر سکتے تھے۔"

"کوٹ ادو جیسے دور افتادہ شہر میں مائیکل مسیح کا کردار بے نقاب ہونے کے بعد ایک اور سوال بھی سامنے آتا ہے۔" غزالہ نے سب کی توجہ اپنی طرف مبذول کرائی "اس وقت لاکھوں پاکستانی بیرون ملک رہ رہے ہیں۔ ان میں سے ہزاروں صرف امریکا میں ہوں گے اور وہ سب فرشتے نہیں ہو سکتے۔"

"شاید تمہارا خیال ہے کہ وہ لوگ نادرہ اور مائیکل مسیح کے علاوہ کچھ اور لوگوں کو بھی بلیک میل کر رہے ہوں گے؟" زہرا نے تجسس نظروں سے غزالہ کی طرف دیکھتے ہوئے پوچھا۔

"اس میں کوئی شبہ نہیں ہو سکتا۔" اول خان نے فوراً زہرا کی تائید کی۔

"سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ ایسے کارآمد مقامیوں کے ہوتے ہوئے راس المیزا کو بھارت سے را کے دو ایجنٹوں کی مدد طلب کرنے کی ضرورت کیوں پیش آئی؟" غزالہ نے اپنی الجھن سب

کے سامنے پیش کر دی۔

"تمہارا یہ نکتہ واقعی بہت اہم ہے۔" ویرا نے اقرار میں سر ہلاتے ہوئے کہا۔

"تمہارے خیال میں اس کا کیا سبب ہو سکتا ہے؟" سلطان شاہ نے غزالہ سے پوچھا۔

"سبب معلوم ہوتا تو مجھے یہ سوال کرنے کی ضرورت ہی نہیں پڑتی۔" غزالہ نے سادگی سے کہا۔

"تم کیوں خاموش بیٹھے مسکرائے جا رہے ہو؟" اول خان نے مجھ سے سوال کیا۔

"غزالہ کی سادگی اور حماقت پر غور کر رہا ہوں۔" میں نے جواب دیا "وہ جن لوگوں کو بھی کمزوریوں کی بنا پر بلیک میل کر رہے ہیں وہ سب شریف اور عیال دار لوگ ہوں گے جو کسی گروہ کی صورت میں منظم نہیں ہیں۔ ایسے عام اور بے ضرر لوگوں کو ذرا دھمکا کر وہ کسی چھوٹی موٹی تخریب کاری پر ضرور مجبور کر سکتے ہیں لیکن ان سے کسی سازش یا منصوبہ بندی میں اہم کام نہیں لے سکتے۔ میں اپنے بارے میں کسی خوش فہمی کا شکار نہیں ہوں لیکن میرے دشمن مجھ سے خوف کھاتے ہیں۔ راس الیہا میرے مقابلے میں اناڑیوں کو میدان میں اتارنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔"

"تم جیسے مکار اور خطرناک دشمن کو زیر کرنے کے لیے اسے تجربے کار اور پیشہ ور اجنبی چہروں کی ضرورت تھی جو راکے نوارد ایجنٹ پوری کر سکتے تھے۔ شاید تم یہی کہنا چاہ رہے ہو؟" ویرا نے میری ادھوری بات مکمل کر کے معنی خیز لہجے میں سوال کیا۔

"میں غزالہ کے سوال کا اس سے بہتر جواب تلاش نہیں کر سکتا۔"

"پھر تو یہ بھی ہو سکتا ہے کہ ملک بھر میں لوٹ اور جیسی تخریب کاریوں کا لامتناہی سلسلہ چل پڑے" ویرا نے قدرے خفا ہو کر کہا "وہ اپنے دباؤ میں آئے ہوئے ہر مقامی کو کسی چھوٹی موٹی واردات پر مجبور کر سکتا ہے۔"

"تم اس بارے میں کچھ زیادہ ہی دور جا نکلیں" میں نے کہا۔ "مانگیا مسیح نے 12 بجے چرچ کے ہال میں بم دھماکا کر کے انتہا پسندی یا وفاداری کا ثبوت دیا تھا۔ کتنے لوگ اتنا حوصلہ رکھتے ہیں؟ ہر شخص مانگیا مسیح نہیں ہو سکتا اور پھر یہ بھی ایک اہم بات ہے کہ نادرہ کے شوہر اور مانگیا کے بڑے بیٹے پر ہیروئن کی اسمگلنگ کے سنگین الزامات تھے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ صرف ہیروئن کے اسمگلروں کے لواحقین کی تلاش میں رہتے ہوں کیونکہ ہر ملک میں اس جرم کی سزا بہت سنگین ہے۔ چھوٹے موٹے جرائم پر کوئی کسی کو بلیک میل نہیں کر سکتا۔"

"تم غلط سمت میں سوچ رہے ہو" اول خان نے پُرخیال لہجے میں کہا۔ "پاکستان سے ہر روز ہزاروں افراد بیرون ملک جاتے ہیں۔ مشرقِ وسطیٰ کا رخ کرنے والوں میں اَن پڑھ محنت کشوں کی تعداد زیادہ ہوتی ہے لیکن مغرب کا رخ کرنے والوں میں اکثریت کا تعلق خوشحال گھرانوں سے ہوتا ہے۔ ان میں مشتبہات سمجھے جانے والوں کی تعداد آٹے میں نمک سے بھی کم ہوتی ہوگی۔ وہ پہلے ہی اپنے خفیہ رابطوں کی بنا پر صاف نکل جاتے ہیں۔ پکڑے جانے والے دس بیس ہزار میں ایک آدھ سے زیادہ نہیں ہو سکتے۔ اس قلیل تعداد میں سے بھی اِکا دُکا افراد ہی ان کے ڈھب پر چڑھے ہوں گے۔ نہیں، پاکستان میں آئزک جیسے ڈبل ایجنٹ اور سی آئی اے کے لیے کام کرنے والوں کی تعداد قابلِ ذکر ہو سکتی ہے۔"

"ٹھیک۔ تم نے میرے دل کی بات پوری طرح کھول کر رکھ دی۔ میرا اندازہ ہے کہ اب نادرہ مانگیا کی کہانی اسی کے ساتھ ختم ہو جائے گی۔ یہ سلسلہ آگے نہیں چل سکے گا۔"

"میری بریفنگ" اچانک سلطان شاہ کراہا "تھوڑی دیر بعد ایس ایس پی کے ایجنٹوں کی طرف چل دو گے اور مجھے کچھ پتا نہیں ہوگا کہ صبح کیا ہوا ہے مجھے کیا کرنا ہے۔"

"پریشان ہونے کی ضرورت نہیں۔ فتح کی رات اپنی ہی میں ان دونوں کو ٹھکانے لگا آیا ہوں۔ بریفنگ کے ساتھ ساتھ تھوڑی سی تیاری بھی کرنی ہوگی۔ کام کے اس سلسلے کا آغاز ناشتے کے بعد ہی مناسب رہے گا۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا "پیٹ میں چارہ پڑ جائے تو عقل تیز ہو جاتی ہے۔"

"کھانا بالکل تیار ہے" غزالہ نے فوراً اعلان کیا "آپ کے نوٹس پر میز لگ سکتی ہے۔"

"ناشتہ ورود اودن کا بھی ایک کمال ہے۔ باسی کھانے بھی ناشتے میں تر و تازہ ہو کر دسترخوان پر آ جاتے ہیں۔ وہاں وہ عورت کی نے ہمیں ایسا سجا سجایا ناشتا فراہم کیا ہے۔"

"ورنہ خود رحیم یار خان میں خانہ بدوشی کی زندگی گزار رہا ہے" ویرا نے ٹکڑا لگایا اور کمرا کھلے جلے قہقہوں کے شور سے گونج اٹھا۔

○☆○

ایک زمانہ تھا کہ امریکی قونصل خانے کی کئی منزلہ عمارت میں جدید طرزِ تعمیر کا ایک شاہکار تصور کی جاتی تھی۔ کنکریٹ اور شیشے سے بنی ہوئی اس عمارت کے بوسیدہ پر گردوں نے نکلے ہوئے بے ستون بیم لوگوں کو حیران کر دیتے تھے۔ دیکھنے میں یوں لگتا جیسے وہ بیم آہنی رسوں یا سلاخوں کے سہارے عمارت کے اندرونی حصوں سے بندھے ہوئے ہوں مگر پھر شہر میں ابھرتی ہوئی جدید عمارتوں میں اس عمارت کی انفرادیت ماند پڑتے پڑتے تقریباً ختم ہو گئی۔

عبداللہ ہارون روڈ پر فریئر ہال کے سامنے بنی ہوئی اس عمارت کے گرد ابتدا میں کوئی احاطہ نہیں تھا۔ اس کے سامنے پھیلے

ان کے درمیان بنی ہوئی صاف ستھری راہداریوں سے گزر کر
ہی ملاقاتی براہ راست برآمدے تک رسائی حاصل کر سکتا تھا
اس کی رہنمائی کے لیے عملہ متعین رہتا تھا مگر بڑی بڑی عالمی
امریکا کی بڑھتی ہوئی سیاسی اور سماجی چیرہ دستیوں کے خلاف
ان کی لہر زور پکڑ لی گئی تو اس عمارت کو مشتعل مظاہرین اور
بلوائیوں سے محفوظ رکھنے کی کوششیں شروع کر دی گئیں۔
سفارتوں کے اختتام پر عمارت کے گرد کھلی کھلی سلاخوں والی
اونچی دیوار کھڑی ہو چکی تھی۔ عمارت کے محافظ برآمدے میں
نیچے پھاٹک اور اس سے باہر پھیلی ہوئی فٹ پاتھ اور سڑک پر
نظر رکھ سکتے تھے۔

میں نے ٹھیک پونے گیارہ بجے کلفٹن جانے والی سڑک کی طرف
پر قونصل خانے کے سامنے اپنی کار فٹ پاتھ کے کنارے
روک دی اور اس کے اگنیشن کا چور سوئچ بند کر دیا۔
اس وقت میری گاڑی فریئر ہال یا باغِ جناح کے سبزہ زار کے
کھڑی ہوئی تھی مگر وہاں سے میں قونصل خانے میں آنے
والوں پر نگاہ رکھ سکتا تھا۔

میں نے سیٹ پر بیٹھے بیٹھے دو مرتبہ بے مقصد سیلف لگایا لیکن
فیول کی سپلائی چور سوئچ کے ذریعے کاٹ دی گئی تھی اس
لیے انجن ہچکیاں لینے کے باوجود بیدار نہ ہو سکا۔ میں نے
ناراض انداز میں اتر کر کار کا بونٹ اٹھایا اور پرزوں کی دیکھ بھال
کرنے لگا۔

وہ شہر کی کوئی عام سڑک نہیں بلکہ اہم شخصیات کی گزرگاہ تھی
فریئر ہال کے سامنے امریکی قونصل خانے، سول سرجری اور
جاپانیوں کی عمارات واقع تھیں۔ بعد میں ہوٹل ہالیڈے
ان ہوٹل میریٹ میں تبدیل کر دیا گیا تھا۔ اہم تنصیبات اور
نگاہوں کے اعتبار سے سول لائنز کے اس علاقے کو شہر کا
اہم حساس حصہ تصور کیا جاتا تھا۔

میرا ارادہ وہاں رک کر سلطان شاہ کی آمد کا انتظار کرنے کا تھا
وقت پورا ہونے سے پہلے ہی سفید موٹر سائیکل پر سوار ایک
ٹریفک سارجنٹ میری گاڑی کے قریب آ رکا۔ اس کے استفسار آمیز
نظروں میں نے اسے گاڑی کی ناگہانی خرابی کے بارے میں بتایا تو
موٹر سائیکل کنارے سے لگا کر نیچے اتر آیا۔

"یہ ممنوعہ علاقہ ہے۔ آپ گاڑی کو دھکیل کر کہیں آگے لے
جائیں" اس نے قدرے سختی سے کہا۔

"میں اکیلا اسے کیسے دھکیل سکتا ہوں۔ کسی نہ کسی کو میری مدد
کرنی ہوگی۔"

دراصل بات یہ ہے کہ منصوبہ بنانے ہونے میں، میں نے اس سڑک کی
اہمیت کو نظر انداز کر دیا تھا۔ اسی وجہ سے ٹریفک سارجنٹ کی
مداخلت نے میری طبیعت مکدر کر دی تھی۔
اسے دکھانے کے لیے میں نے ایک مرتبہ پھر لمبا سیلف لگایا۔

دروازہ جھک کر غور سے انجن کا جائزہ لیتا رہا۔ میں بظاہر انتہائی مایوسی
کے عالم میں میری رائے سے متفق ہو چکا تھا۔
وہ شہر کی کوئی اور سڑک ہوتی تو اس جیسے کئی کج کلاہ ٹریفک افسر
میری گاڑی پر نظر ڈالنے کی زحمت کیے بغیر نخوت آمیز انداز میں
فراٹے بھرتے ہوئے آگے بڑھ گئے ہوتے لیکن وہ شہر کی وی آئی پی
سڑک تھی۔ وہ بے چارہ ادلی ناخواستہ میری گاڑی میں دلچسپی لینے پر
مجبور تھا۔

وہ قانون کا ایک باوردی محافظ تھا۔ اس کے اشارے پر
دوسری طرف کی سروس لین میں کھڑے ہوئے تین ٹیکسی ڈرائیور
میری مدد کے لیے آ گئے۔ انہوں نے آتے ہی اپنی پیشہ ورانہ مہارت
کے مطابق انجن کی خرابی کا سراغ لگانے کا عندیہ ظاہر کیا مگر میرے
ساتھ زیادتی سے پیش آنے والے سارجنٹ کے صبر کا پیمانہ لبریز
ہو چکا تھا۔ وہ ان پر برس پڑا "بھاڑ میں ڈالو اس انجن کی خرابی کو۔
اس چھکڑے کو دھکیل کر آگے فریئر ہال کے بند پھاٹک کے سامنے
لے جاؤ۔"

ان تینوں نے بونٹ گرا کر میرے ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھنے کا
انتظار کیے بغیر کار کو دھکا لگانا شروع کر دیا۔ فریئر ہال کا وہ بلند و بالا
آہنی پھاٹک سڑک سے کافی اندر اس طرح بنا ہوا ہے کہ اس کے
سامنے پارکنگ کی وسیع گنجائش پیدا کر لی گئی ہے۔ عام دنوں میں وہ
پھاٹک وزنی آہنی زنجیروں سے مقفل رہتا ہے۔ پیدل چلنے والوں
کے لیے اس کی ذیلی کھڑکی کھلی رہتی ہے۔ وہاں کوئی اہم سرکاری
تقریب ہو تو معزز مہمانوں کو ریڈ کارپٹ پروٹوکول دینے کے لیے پورا
پھاٹک کھول دیا جاتا ہے۔

ٹیکسیوں وغیرہ کی پارکنگ کے لیے استعمال ہونے والے اس
وسیع کھانچے میں گاڑی داخل ہونے تک ٹریفک سارجنٹ اپنی موٹر
سائیکل پر ریگ ریگ کر پورے آپریشن کی براہِ راست نگرانی کرتا
رہا۔ گاڑی سڑک سے اترتے ہی وہ اپنی بھاری موٹر سائیکل پر پل کی
طرف ہوا ہو گیا۔ میری مدد کرنے والے ڈرائیور بھی ہاتھ جھاڑ کر
واپس ہو لیے۔ غنیمت یہ تھا کہ اس وقت وہاں میدان صاف تھا۔
میں نے ایک مرتبہ پھر بونٹ اٹھا کر راڈ پر ٹکا دیا اور خود
ڈرائیونگ سیٹ پر آ بیٹھا۔

میرے قدموں میں نشست کے ساتھ ہی وہ ریڈیو رکھا ہوا تھا
جس کے ایف ایم بینڈ پر سلطان شاہ ایک بار میری اور زہرہ کی گفتگو
سن چکا تھا۔ ریڈیو کے ایف ایم بینڈ کی ٹیوننگ نوٹ پر ہی کر لی گئی
تھی۔ ٹرانسمیٹر ایف ایم انگیجڈ فون سلطان شاہ کی جیب میں موجود
تھا۔ مجھے ڈر تھا کہ قونصل خانے کی عمارت سے غیر متوقع طور پر
فاصلہ بڑھ جانے کے باعث وہ تیاریاں رائیگاں ہی نہ جائیں۔
سڑک کے بلاک سے خم اور دوسری طرف گھنے درختوں کی
کثرت کی وجہ سے میرے لیے قونصل خانے کی نگرانی دشوار ہو گئی
تھی۔ گھڑی کی سوئیاں دھیرے دھیرے آگے بڑھ رہی تھیں۔ میں

نے جھک کر ریڈیو آن کر دیا۔ کس پر گہرا سکوت طاری تھا۔ سلطان شاہ جہاں بھی تھا، ریڈیو کی رینج سے باہر تھا۔

کیا رہ بجنے میں شاید دو منٹ رہ گئے تھے کہ ریڈیو پر کسی انجن کا مدھم سا شور سنائی دیا جو بڑھتے بڑھتے قدرے واضح ہو گیا پھر وہ شور جیسے تھم سی گئی۔ ایک مختصر وقفہ آیا، میرے اعصاب پر تناؤ طاری ہونے لگا۔ شاید سلطان شاہ اپنی منزل کے قریب تھا۔ خوشی کی بات یہ تھی کہ سسٹم کام کر رہا تھا۔

"ہم نظر نہیں آ رہے" اچانک ایف ایم چینل پر سلطان شاہ کی دھیمی آواز سنائی دی "تمہارے حکم پر میں سونا چھیننے جا رہا ہوں۔ اب رام ہی بھلی کرے گا۔"

اسپیکر پر گردوپیش کے ٹریفک کا دھیما شور گونجنے لگا۔ سلطان شاہ میرے لیے پہلا پیغام دے کر شاید عمارت کے پھاٹک کی طرف بڑھ رہا تھا۔

"کیا بات ہے؟" ایک کرخت مردانہ آواز سنائی دی۔ غالباً پھاٹک پر لگے ہوئے انٹرکام پر عمارت کے کسی دربان نے وہ سوال سلطان شاہ سے ہی کیا تھا۔

"سلام کیپٹ!" سلطان شاہ کی آواز میں اعتماد اور مردانگی کی شان نمایاں تھی "مجھے ٹک موڑلے نے بلایا ہے۔"

اس بار دربان نے جو کچھ کہا وہ میرے سر سے گزر گیا کیونکہ اس نے اچانک ہی پشتو بولنی شروع کر دی تھی۔ سلطان شاہ نے بھی ترکی بہ ترکی پشتو میں جواب دیا۔ میری کھوپڑی چکرا کر رہ گئی۔ جانے کیسے دربان کی چھٹی حس نے کیسے اندازہ لگا لیا تھا کہ فوراً وہ اس کا ہم زبان تھا۔

اگر یہ سلسلہ یوں ہی چل پڑتا تو میرے پاس ریڈیو کا ہونا یا نہ ہونا یکساں تھا۔

سکوت طاری رہا۔ ٹریفک کا دھیما شور بھی معدوم ہو چکا تھا۔ میں چشم تصور سے دیکھ رہا تھا کہ سلطان شاہ پھاٹک عبور کر کے عمارت کے برآمدے کی طرف جا رہا تھا۔

دربان کی آواز پھر ابھری۔ اس بار الفاظ قدرے مانوس تھے۔ وہ پشتو میں ہی سلطان شاہ کو خوش آمدید کہہ رہا تھا۔ ان دونوں میں چند فقروں کا تبادلہ ہوا پھر خاموشی چھا گئی۔

اس بار خاموشی کا وقفہ قدرے طویل ثابت ہوا۔ آخر سلطان شاہ کی آواز آئی "سلام صاحب!"

"تمہارا نام کیا ہے؟" ایک بارعب غیر ملکی آواز سنائی دی۔ سوال انگریزی میں کیا گیا تھا۔

قدرے توقف کے بعد سلطان شاہ نے جواب دیا "صاحب! مجھے انگریزی نہیں آتی۔"

انگریزی زبان میں مکمل علم نہ ہونے کے باوجود سلطان شاہ نے میرے ساتھ مغرب کی طویل آوارہ گردیوں میں خاصی مجلسی مہارت حاصل کر لی تھی۔ وہ بنا رکے بغیر بہت روانی سے انگریزی بول اور سمجھ سکتا تھا لیکن وہ اس وقت طے شدہ پلان کے مطابق کامیاب اداکاری کر رہا تھا۔

"تم ٹوٹی پھوٹی انگریزی بھی نہیں بول سکتے؟" دوبارہ انگریزی میں پوچھا گیا۔

وہ ایک مکارانہ سوال تھا۔ مجھے ڈر ہوا کہ کہیں سلطان اضطراری طور پر جواب ہی نہ دے بیٹھے مگر وہ بہت پکا تھا۔ جواب کے بجائے مجھے اس کی بڑبڑاہٹ سنائی دی "خدایا! میں کس مصیبت میں پھنس گیا۔"

"کتیا کے بچے! تمہارا بہت غلط انتخاب کیا گیا ہے" انگریزی میں کہا گیا۔ کسی بھی انگریزی جاننے والے کے لیے وہ گالی سخت بلکہ ناقابل برداشت تھی۔ غیر ملکی بھی شاید یہی کوشش کر رہا تھا کہ سلطان شاہ کو انگریزی کی ذرا بھی شدبد ہو تو وہ بھڑک جائے لیکن وہ پتھر بن کر خاموش رہا۔

"اس کا مطلب یہ ہے کہ میں تم سے اردو میں بات کروں" اس بار وہی بارعب نواز ستھرے تلفظ کے ساتھ اردو میں سلطان شاہ سے مخاطب ہوئی تھی۔

"خدا کا شکر ہے" سلطان شاہ کی آواز سے خوشی پھوٹ رہی تھی "تم تو اتنی اچھی اردو جانتے ہو۔ مسٹر... شاید تم ہی ٹک موڑلے ہو۔ میرا کوڈ نام کیپٹ ہے۔"

"نہیں۔ میں ٹک موڑلے کا باپ ہوں۔ تم کا باپ۔ بیڈیا رامبش کا باپ ہے۔"

"جی صاحب! مجھے معلوم ہے میں ان دونوں کے لیے کام کر رہا ہوں۔"

"بیڈری اور رامبش کو ٹریننگ کرنے جانا ہے جو بیڈری کا باپ ہے وہ مجھ سے بات کرے" ٹک موڑلے کے وہ فقرے سنسنی خیز تھے۔ جانے کیوں وہ بیڈری اور رامبش جیسے گمنام افراد کو کس بات کی تربیت کے لیے بھیجنے کا عزم لیے بیٹھا تھا۔

اس نے جس انداز اور تسلسل میں پیکٹ کا ذکر کیا تھا اس سے مجھے گمان ہوا تھا کہ اس نے نقلی فون کو غیر محفوظ سمجھتے ہوئے بات کے لیے کوئی لاسلکی ٹرانسمیٹر رکھا تھا جس پر وہ ایک دوسرے سے بآسانی رابطہ کر سکتے تھے۔ شاید اس نے اسی اہم کام کے لیے قاصد کو طلب کیا تھا۔

"ٹھیک ہے۔ میں تمہارا پیغام اور پیکٹ بیڈری تک پہنچا دوں گا" سلطان شاہ کی آواز آئی۔

"تم جا سکتے ہو" غالباً ٹک نے سلطان شاہ کو واپسی کی ہدایت دی تھی۔

سلطان شاہ کی واپسی کا سفر شروع ہو گیا۔ راستے میں اس نے ایک مرتبہ پھر پہلے والے دربان سے پشتو میں کچھ باتیں کیں پھر سکوت چھا گیا۔

میرے لیے امریکی قونصل خانے کی وہ عمارت کسی قدر

ب سے کم نہیں تھی۔ عام لوگوں کے لیے وہ سفارتی فرائض کی انجام دہی اور سفری سہولتوں کی فراہمی کا مرکز تھی مگر میں جانتا تھا کہ اس کی بند دیواروں کے پیچھے کبھی کبھی منصوبہ بندیاں پروان چڑھتی ہیں۔

اس حصار سے سلطان شاہ کی خیر و عافیت سے واپسی کسی بڑے کارنامے سے کم نہیں تھی۔ اس کی ملاقات بہت مختصر رہی تھی لیکن اس نے اپنا کردار بہت خوبصورتی سے نبھایا تھا۔

میرے لیے وہاں رکنا بے سود تھا۔ میں نے ریڈیو آف کر کے سوئچ آن کر دیا۔ نیچے اتر کر میں تھوڑی دیر تک انجن کے کاموں سے چھیڑ چھاڑ کرتا رہا تاکہ کسی دیکھنے والے کو مجھ پر کسی قسم کا شبہ نہ ہو۔ اس بار فوراً ہی سلف میں انجن انگڑائی لے کر بیدار ہو گیا۔ میں نے باہر آ کر بونٹ بند کیا اور پھر پرسکون انداز میں گھر کی طرف روانہ ہو گیا۔

گھر پر اول خان منتظرانہ انداز میں میری اور سلطان شاہ کی واپسی کا انتظار کر رہا تھا۔ مجھے اندازہ تھا کہ سلطان شاہ کو اپنے کسی ممکنہ تعاقب کے خطرے کو ٹالنے کے لیے شہر کی سڑکوں پر آوارہ گردی میں وقت گزارنا ہو گا اس لیے اسے واپسی میں دیر ہو گی۔ میں نے ان میں سے کسی کی طرف سے جرح کا آغاز ہونے سے پہلے ہی سلطان شاہ کی کارگزاری کی رپورٹ سنانی شروع کر دی۔

"تنگ موزے کے سامنے آنے کے بعد یہ گتھی سلجھنے کے بجائے مزید الجھتی ہوئی نظر آ رہی ہے" ویرا نے میری بات پوری ہونے کے بعد پرتشویش لہجے میں کہا "وہ ان دونوں کو نہ جانے کے لیے کہاں بھیجے گا۔"

"اس کی وجہ سے معاملات بگڑتے ہی چلے جائیں گے" عزرالہ نے کرسی میں بے چینی سے پہلو بدلتے ہوئے کہا "روانگی کا مرحلہ آنے سے پہلے ہی بدری اور رمیش کو مار دیا جائے تو ہمارے سامنے صرف تنگ موزے رہ جائے گا۔ اسے بھی کہیں نہ کہیں گھیر ہی لیا جائے گا۔"

"شاید تم کسی لمبے چکر سے خوف زدہ ہو رہی ہو" اول خان نرمی سے بولا "ہم شتر مرغ کی طرح ریت میں سر دے کر طوفان کو نہیں ٹال سکتے۔ ان تینوں کو مار ڈالنا ایک عارضی حل ہو گا۔ ان کی جگہ نئے چہرے لے لیں گے اور ان کے چھوڑے ہوئے کام کو پایہ تکمیل تک پہنچائیں گے۔ اس وقت ہم ان کے عزائم کے بارے میں مکمل تاریکی میں ہیں۔ ہمیں صبر اور تحمل کے ساتھ کھوج لگانا ہو گا کہ اب وہ کدھر سے وار کرنے کی تیاری کر رہے ہیں۔"

"میرا بھی یہی خیال ہے۔ یوں محسوس ہو رہا ہے جیسے اب کوئی نیا کھیل چل پڑا ہے۔ ہم نے تنگ موزے کا نام پہلی بار سنا ہے۔ وہ جس طرح اردو بول رہا تھا اس سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ کافی عرصے سے یہاں کام کر رہا ہے۔ مقامی زبان جاننے والے ہر حکومت خانے کا قیمتی سرمایہ ہوتے ہیں۔ اگر وہ تنگ کو سامنے لاتے ہیں تو یہ کوئی معمولی چکر نہیں ہو سکتا۔ دیکھنا ہو گا کہ وہ بدری سے کیا بات کرتا ہے۔"

"تو کیا بدری تمہارے سامنے اس سے رابطہ کرنے کی حماقت کرے گا؟" ویرا نے طنز سے پوچھا۔

"تنگ موزے بھی مکمل تنہائی میں سلطان شاہ سے بات کر رہا ہو گا۔ میں نے وہ گفتگو لفظ بہ لفظ سنی ہے۔ ان کے کمرے میں ایف ایم ٹرانسمیٹر فون بہت آسانی سے چھپایا جا سکتا ہے" میں نے کہا۔

"تمہارے اور بدری کے ساتھ کیا جانے والا مذاق بھی اب اپنی اہمیت کا احساس دلا رہا ہے۔ وہ نہ سامنے نہ آیا ہوتا تو شاید ہم یہ سب سوچ بھی نہیں سکتے تھے" اول خان بولا۔

"وقت کے دھارے میں ہر چیز کا اپنا رخ اور مقام متعین ہوتا ہے" ویرا فلسفیانہ لہجے میں بولی "اس کا وہ مقام اپنے رخ پر ظاہر ہوتا ہے۔ اس رات زبیر برہم ہوا تھا کہ اس کی اور بدری کی باتیں سن کر اس کے افتخار کو مجروح کیا گیا ہے لیکن آج سب کچھ بدل چکا ہے۔"

سلطان شاہ تقریباً ڈھائی گھنٹے بعد گھر لوٹ آیا۔ اس نے آتے ہی ٹرانسمیٹر کا پیکٹ ہمارے سامنے ڈال دیا۔ وہ پیکٹ ٹیپ میں لپٹے ہوئے گتے کے ایک روزنی ڈبے پر مشتمل تھا۔ واضح طور پر محسوس ہو رہا تھا کہ اس میں جدید ساخت کا کوئی ایئر پیس ہی ہو سکتا تھا مگر پھر بھی ہر ایک پیکٹ کو کھول کر دیکھنے کا خواہاں تھا۔

بظاہر پیکٹ میں کوئی خاص بات نہیں تھی۔ ٹیپ اتار کر اسے دوبارہ اسی طرح بند کیا جا سکتا تھا لیکن میں ایسا کوئی خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں تھا۔ میں نے پیکٹ جوں کا توں رکھ لیا۔

اس دوران میں سلطان شاہ نے خود ہی وضاحت شروع کر دی تھی۔ وہ کہہ رہا تھا "زبان کے معاملے میں افغان کی چھٹی حس بہت تیز ہوتی ہے۔ وہ لب و لہجے یا تلفظ کے کسی خاص انداز کی بنا پر فوراً ہی اپنے کسی بھی ہم زبان کو بھانپ لیتا ہے۔ مجھے بھی یہاں کے پٹھان چوکیدار نے اچانک پشتو میں مخاطب کرنا شروع کر دیا تھا۔"

"تم چاہتے تو پشتو میں چند جوابی الفاظ ادا کر کے باقی گفتگو اردو میں جاری رکھ سکتے تھے" اس بار ویرا نے پوری سنجیدگی سے کہا۔ "میں اندازہ لگا سکتی ہوں کہ اس وقت زبیر تم پر کس قدر پیچ و تاب کھا رہا ہو گا۔"

"مجھے بالکل غصہ نہیں آیا" میں نے جلدی سے کہا "البتہ میں الجھن میں پڑ گیا تھا کیونکہ اس دوران میں کوئی بھی بات میرے پلے نہیں پڑ سکی۔"

"مگر تم نے لب و لہجے سے تو اندازہ لگا لیا ہو گا کہ باتیں دوستانہ ماحول میں ہو رہی تھیں؟" سلطان شاہ نے وضاحت طلب لہجے میں سوال کیا۔

"بس یہی اطمینان کی بات تھی ورنہ اور کچھ بھی نہیں تھا۔" میں نے کہا۔

"یوں سمجھ لو کہ ہم زبان ہونے کی وجہ سے میں آفت سے دوچار ہونے سے بچ گیا۔ وہاں مثل ذی ٹیکنالوجی جامہ تلاشی کے دوسرے آلات بھی موجود تھے۔ الارم ہوتے ہی میں نے اسے اپنی رسٹ واچ اور انگوٹھیوں وغیرہ کی طرف متوجہ کر لیا۔ اس نے میری بات پر اعتبار کرتے ہوئے تفصیلی جامہ تلاشی لینے کا ارادہ ترک کر دیا۔ اگر وہ مرحلہ آجاتا تو میرا ایف ایم ٹیلیفون نہیں بچ سکتا تھا۔"

"اب محسوس ہو رہا ہے کہ امریکا کا ماحول تمہارے لیے سازگار تھا۔ مائیکرو فون چھن بھی جاتا تو کوئی فرق نہ پڑتا۔ وہ ذہنی کی ایک احتیاطی اختراع تھی۔" ویرا نے بے پروائی سے کہا۔

"تم غلط کہہ رہی ہو۔ وہ مائیکرو فون برآمد ہوتے ہی سازگار ماحول جارحانہ رخ اختیار کر لیتا۔ میں انھیں اس کی موجودگی کا کیا جواز دے سکتا تھا؟"

"بہرحال جو ہوا بہتر ہی ہوا۔" اول خان نے بات وہیں ختم کر دی۔ "یہ تمہاری عقل مندی تھی کہ تم نے موقع کی نزاکت بھانپتے ہوئے ذہنی کو بھول کر دربان کو اپنی باتوں میں الجھا لیا ورنہ گڑبڑ ہو سکتی تھی۔"

"تم پروگرام کے مطابق اپنی جگہ پر نہیں تھے۔" سلطان شاہ نے چونک کر کہا۔

"ہم پروگرام طے کرتے ہوئے اپنے دیسی تلی پلی کلچر میں نو پولیس بلکہ ٹریفک پولیس کے شہسواروں کو بھول بیٹھے تھے۔" میں نے جواب دیا۔

میں نے اپنی کہانی میں سے وہ ذکر گول کر دیا تھا مگر سلطان شاہ کے اصرار پر مجھے وہ قصہ سنانا پڑ گیا۔

وقت دھیرے دھیرے گزرتا جا رہا تھا۔ میں بدرنی اور ریحش سے تاخیر کا کوئی بھی بہانہ کر سکتا تھا مگر پھر بھی میں جلد از جلد ان تک پہنچنے کا خواہاں تھا۔ اول خان نے سلطان شاہ سے تک موزلے کے بارے میں سوال کیا تو میں نے فوری واپسی کا ارادہ کچھ دیر کے لیے ملتوی کر دیا۔

"وہ کبوتر جیسے چہرے والا ایک دبلا پتلا اور دراز قد امریکی ہے۔ پہلی ہی نظر میں اندازہ ہو جاتا ہے کہ وہ سنگ دل اور مفاد پرست ذہنی ہے۔ وہ قونصل خانے میں کسی اہم عہدے پر تو نہیں معلوم ہوتا لیکن کیونکہ بڑے دفتر میں اس کی میز شاندار کرسی سمیت بہت سی مواصلاتی سہولتوں سے آراستہ ہے۔"

سلطان شاہ کی وہ باتیں سنتے ہوئے میں سوچ رہا تھا کہ آخر اس پورے قصے میں تک موزلے کا نام کیوں سامنے لایا گیا تھا۔ اگر مدان موہن اپنے خفیہ پیغام میں صرف انتہائی ذکر کرتا کہ نام کیٹ کے کوڈ سے ایک قابل اعتماد قاصد کو امریکی قونصل خانے بھیج دیا جائے تو سب کچھ اسی طرح ہوتا۔ تک موزلے کا نام پوشیدہ رہتا اور قونصل خانے کے نگران نام کیٹ کا کوڈ سنتے ہی سلطان شاہ کو تک تک پہنچا دیتے۔

تک موزلے کا نام ظاہر کرنے کے دو ہی اسباب ہو سکتے تھے۔ حد سے بڑھی ہوئی خود اعتمادی کے بعد دوسرا سبب یہ ہو سکتا تھا کہ مدان موہن اپنے ان دوستوں سے کسی بھی قیمت پر دوبارہ واسطہ نہیں کرنا چاہتا تھا۔ اس نے ان کے اگلے قدم کے بارے میں ایک بار ہی ساری معلومات مہیا کرنے کی کوشش کی تھی۔ اگر وہ دوسری بار بھی کسی کو نام کیٹ بنا کر قونصل خانے بھیجنے میں ناکام رہتے تو بعد میں کسی نہ کسی طرح تک موزلے سے رابطہ کر سکتے تھے۔ ناکامی کی صورت میں انھیں مدان موہن سے دوبارہ رجوع کرنے کی ضرورت پیش نہ آتی۔

"اردو جاننے کے باوجود وہ تم سے انگریزی میں بات کرنے پر کیوں مصر تھا؟" غزالہ نے پوچھا۔

"اس کا صحیح جواب تو وہ خود ہی دے سکتا ہے۔ میری دانست میں یہ اس کی شرارت تھی۔ وہ میری ذہنی سطح کا اندازہ لگانے کی ایک کوشش بھی ہو سکتی تھی۔"

"تمہاری ذہنی سطح کا اندازہ لگانے کے لیے کسی کو اتنے پاپڑ بیلنے کی ضرورت پیش نہیں آسکتی۔" ویرا سلگانے والی مسکراہٹ کے ساتھ بول پڑی۔ "وہ دراصل تمہیں گالی دینے کا ایک بہانہ تھا۔ تم انگریزی بولنے لگتے تو وہ فرنچ یا جرمن میں تمہارا امتحان لیتا اور جس زبان میں تم کورے نکلتے اسی میں گالی سنا دیتا۔"

"بک بک مت کرو۔" میں نے اسے جھاڑ دیا۔ "یہ سلطان شاہ کا ہی حوصلہ تھا کہ وہ گالی سننے اور سمجھنے کے باوجود اپنا غصہ پی گیا۔ گالی سن کر ٹھنڈے مزاج کے لوگ بھی اچانک آپے سے باہر ہو جاتے ہیں۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" ویرا نے ناصحانہ انداز میں سر ہلاتے ہوئے کہا۔ "گالیاں سننا ہر ایک کے بس کی بات نہیں۔ جب تک خون پانی کی طرح نہ ہو یہ کارنامہ انجام نہیں دیا جا سکتا۔"

میں نے غصیلی نظروں سے ویرا کو گھورا اور وہ کھلکھلا کر ہنس پڑی۔ "تم سلطان شاہ کو ہر وقت اسی طرح تحفظ دینے کی کوشش میں لگے رہتے ہو جیسے وہ تمہارے پروں کے نیچے آیا ہوا کوئی ننھا سا چوزہ ہو۔ کیا وہ میری ذرا سی نوک جھونک کا بھی مقابلہ نہیں کر سکتا۔"

"سب کچھ کر سکتا ہوں مگر اس کے لیے کھلے سمندر اور بلیک بی نامی ایک بوٹ کا ہونا ضروری ہے۔" اس بار سلطان شاہ نے جارحانہ لہجے میں ویرا کی دکھتی رگ چھیڑ دی۔

"ہر وقت بے تکی باتیں کرتے رہتے ہو۔ اس وقت سمندر اور بوٹ کے ذکر کی کیا تک ہے؟" ویرا کی خوش مزاجی یک لخت کافور ہو گئی اور اس کا منہ بن گیا۔

"دیکھتی رہو گی تو تھوڑی دیر میں ہر بات خود بخود واضح ہو جائے گی۔"

"تم دونوں لڑتے رہو۔ اب میں واپس جا رہا ہوں۔ دیکھنا ہے کہ

بدری اپنے گورے آقا سے کیا بات کرتا ہے۔" میں نے اپنی جگہ سے اٹھتے ہوئے کہا۔ میرے ساتھ اول خان بھی اٹھ کھڑا ہوا۔

"تو کیا تم بھی ایلی کے ساتھ جا رہے ہو؟" سلطان شاہ نے اس سے پوچھا۔

"مجھے اپنے دفتر کی خبر گیری لینی ہے۔ مدن موہن کے جھوٹ کھلنے کے بعد اس کی مزید جھاڑ پونچھ ضروری ہو گئی ہے۔ یہ لوگ جو تے کے بخیے ادھیڑنے کے قابل نہیں ہیں۔" اول خان نے کہا۔

میں نے سلطان شاہ سے انیف اے ایم یا نگیرو فون لے کر اپنی جیب میں ڈالا۔ ٹک موڑلے کا دیا ہوا وزنی پیکٹ پہلے سے میری تحویل میں تھا۔ میں ان تینوں کو خدا حافظ کہہ کر اول خان کے ساتھ فلیٹ سے نکل آیا۔

اس وقت تک جو کچھ ہو رہا تھا اس کے نتائج ضرور سامنے آ رہے تھے لیکن واقعات کی سست رفتار سے میں کسی قدر اکتاہٹ سی محسوس کرنے لگا تھا۔ بدری ناتھ اور رمیش اگروال کا قصہ بظاہر طول پکڑتا ہوا نظر آ رہا تھا۔ مجھے اندازہ ہو رہا تھا کہ ان کے بارے میں فزال نے ٹھیک ہی کہا تھا۔ انہیں راستے سے ہٹائے بغیر معاملات کو تیزی سے نمٹانا دن بہ دن دشوار تر ہوتا جا رہا تھا۔

نیچے پہنچ کر اول خان اپنی گاڑی میں اسٹیشن فورکی طرف چل دیا۔ میں بھی اس کے پیچھے پیچھے تارہ کے مکان کی طرف ہو لیا جہاں میرے دونوں حریف اسیدوں کے بجائے میری واپسی کے منتظر تھے۔

احاطے میں گاڑی کا انجن بند ہونے کی آواز سنتے ہی بدری ناتھ کو میری واپسی کا اندازہ ہو گیا تھا اس وجہ سے اس نے مجھے ڈرائنگ روم میں ہی آلیا۔ اس کے ساتھ رمیش موجود نہیں تھا۔

"وہی ہوا جس کا مجھے ڈر تھا۔" میں نے اس کی صورت دیکھتے ہی بلا تمہید بولنا شروع کر دیا "ٹک موڑلے کے دماغ میں خناس بھرا ہوا ہے۔ وہ خود کو تم دونوں کے ساتھ قاصد کا بھی بگ باس سمجھ رہا تھا۔"

"بعض حقیقتوں کو جب تک زور دے کر دہرایا نہ جائے ان کی اہمیت کا اندازہ نہیں ہوتا۔ وہ ٹھیک ہی کہہ رہا ہے۔ ہمارے لیے کام کرنے والا ہر شخص کسی نہ کسی حد تک اس کا تابع ہو گا۔" وہ بولا۔

"میں اسے تسلیم نہیں کر سکوں گا۔ اچھا ہی ہوا کہ میں وہاں نہیں گیا۔ اس نے تمہارے لیے یہ پیکٹ بھیجا ہے۔ پیغام ہے کہ جلد از جلد اس سے بات کر لو۔ تمہیں ٹریننگ پر کہیں جانا ہے۔"

وزنی پیکٹ لے کر وہ متجسس انداز میں اسے گھما پھرا کر دیکھتا اور اس کا وزن تولتا رہا پھر بولا "تم کس ٹریننگ کی بات کر رہے ہو۔ ذرا تفصیل سے پوری گفتگو دہراؤ۔"

"پوری گفتگو ٹک موڑلے کے چار پانچ جملوں پر مشتمل تھی۔ ان فقروں میں دیا جانے والا پیغام میں تمہیں سنا چکا ہوں۔ یا تو تم خود اس سے معلوم کر لینا۔ میری سمجھ میں نہیں آ رہا کہ ایک طرف اتنی احتیاط کی جا رہی تھی کہ تم نے براہ راست رابطہ کرنے کے بجائے ایک قاصد کو اس کے پاس بھیجا تھا اور اب وہ خود تم سے بات کرنے کا خواہش مند ہے۔ تم سب مل کر نجانے کیا کھیل کھیل رہے ہو۔" میں نے ریڈیو کا تھیلا ایک کنارے سے رکھتے ہوئے کہا۔

"اب بھی میں اس سے دور رہوں گا۔ اسے فون کرنا بھی خطرناک ہونے کی وجہ سے ممنوع ہے۔ پاکستانی ایجنسیاں انڈین اداروں کے فون ٹیپ کرنے کے سلسلے میں دنیا بھر میں بدنام ہیں۔" اس نے مجھ سے لیے ہوئے پیکٹ کو دونوں ہاتھوں میں گھماتے ہوئے اطمینان سے کہا۔

"تو کیا اس نے تمہیں کوئی اور بھی پیغام بھیجا ہے؟" میں نے پیکٹ پر نظریں جما کر حیرت سے پوچھا۔

"تم بہت ذہین ہو۔ میرا یہی خیال ہے۔ اس پر ہونے والی گفتگو کا سراغ لگانا آسان نہیں ہو گا۔ مجھے اس کی طرف سے اتنی بڑی رعایت ملنے کی امید نہیں تھی۔" بدری ناتھ اس وقت خاصا خوش نظر آ رہا تھا۔

"اس کا مطلب ہے کہ میرے آدمی کے ایک ہی چکر میں تمہارا کام ختم ہو گیا۔ اب تم جب چاہو اس سے بات کر سکتے ہو۔ اس خوشی میں تمہیں تین ہزار کے بجائے پانچ ہزار ڈالر دینے چاہئیں۔"

"اس سے بات ہو جائے پھر پانچ ہزار بھی دے دوں گا مگر حاجی دل مراد کا کیا کیا جائے؟ اس سے رقم نکلوانی مشکل ہی نظر آ رہی ہے۔" بات کرتے کرتے اسے اپنا قیمتی تھیلا یاد آ گیا۔

"فکر کرنے کی ضرورت نہیں۔ جب تک جیب میں مال ہے کھلے دل سے لٹاتے رہو۔ جیب خالی ہو جائے تو ہم تینوں شہر کی سڑکوں پر بھیک مانگیں گے۔ اس دھندے میں کسی بھی سرمایہ کاری کے بغیر اندھی آمدنی ہوتی ہے۔ اپنے سارے اخراجات نکال کر بھی تم بہت کچھ پس انداز کر سکو گے۔"

"تم خاصا بے تکان اور اچھا بول لیتے ہو۔ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ میرے دل میں تمہاری قدر و منزلت بڑھتی جا رہی ہے۔ تمہارے لیے میری منہ بولی پیشکش اب بھی برقرار ہے۔"

"منہ بولی کیا مجھے تو اس چھت کے نیچے کسی کانی کا بھی سایہ نہیں نظر آیا۔"

"میں لڑکی کی نہیں، انڈین انٹیلی جنس میں تمہاری شمولیت کی بات کر رہا ہوں۔" وہ ہنس کر بولا۔

"دیکھا جائے گا۔" میں نے بے پروائی سے کہا "ابھی مجھے اس بارے میں سوچنے کا موقع نہیں ملا ہے۔"

"سوچو اور ضرور سوچو۔ ہمارے ساتھ رہ کر تمہارے فائدے کا سودا ہو گا۔"

"اس سودے بازی سے پہلے میں کچھ دیر کے لیے تمہارے کمرے میں جا رہا ہوں۔ وہاں مجھے تخلیے میں اپنا ایک ضروری لفافہ تلاش کرنا ہے۔"

"ضرور جاؤ مگر وہاں رینش غسل خانے میں گھسا ہوا ہے۔ اسے آ جانے دو۔"

"مجھے زیادہ دیر نہیں لگے گی۔ میں اسے ہوشیار کر کے غسل خانے میں ہی روک دوں گا۔" یہ کہہ کر میں ان دونوں کے کمرے کی طرف بڑھ گیا۔

مجھے امید تھی کہ بدری ناتھ گھر کے کسی اور حصے میں ایرفیس کو استعمال کرنے کی ہمت نہیں کر سکے گا۔ ایس ٹی ایف کے تربیت یافتہ افراد گھر میں پراسرار سایوں کی طرح ہر وقت ہمارے اردگرد ہی منڈلاتے پھرتے تھے۔ ایسی صورت میں بدری کسی بھی رازدارانہ رابطے کے لیے اپنی خواب گاہ استعمال کرنے پر مجبور تھا۔

اس خواب گاہ سے ملحق باتھ روم میں سے شاور سے پانی گرنے کی آوازوں کے ساتھ رینش کی گنگناہٹ بھی سنائی دے رہی تھی۔ وہ سرور کے عالم میں غسل سے لطف اندوز ہو رہا تھا۔

"تھوڑی دیر تک اندر ہی نہاتے رہو۔ میں اپنے کچھ کاغذ تلاش کر رہا ہوں۔" میں نے باتھ روم کے دروازے پر دستک دے کر کہا اور دروازہ باہر سے بولٹ کر دیا۔

"جاتے ہوئے بولٹ گرانا نہ بھولنا ورنہ میں دروازہ اکھاڑ دوں گا۔" اندر سے اس کی غراہٹ ابھری۔

میں نے اس کی بات سنی اَن سنی کر دی۔ میری نگاہیں متجسس انداز میں پورے کمرے کا جائزہ لے رہی تھیں۔

کمرے میں موجود گلدان، الیکٹرک زد اور دوسری اشیا میں اتنی گنجائش نہیں تھی کہ ان میں چھپایا ہوا مائیکروفون ان دونوں کی نظروں سے محفوظ رہتا۔ آخرکار میری نظریں چھت سے لٹکے ہوئے سرخانہ فانوس پر مرکوز ہو گئیں۔ وہ مائیکروفون بہت حساس تھا۔ میں ذاتی طور پر اس کی نفاست کا تجربہ کر چکا تھا۔ وہ قدرے بلندی پر ہوتے ہوئے بھی اس کمرے کی ہر آواز کو میرے ریڈیو تک منتقل کرنے کی صلاحیت رکھتا تھا۔

میں جوتوں سمیت مسہری پر چڑھ گیا اور احتیاط سے لاسلکی مائیکروفون کو فانوس کی شاخوں کے درمیان لگی ہوئی سنہری جالی پر رکھ دیا۔ اس سے پہلے میں مائیکروفون کا سوئچ آن کر چکا تھا۔

اپنے اصل کام سے فارغ ہونے کے بعد مجھے کسی لفافے کی تلاش کی فکر ہوئی۔ بدری ناتھ کو اصل صورتِ حال سے مکمل طور پر غافل اور بے خبر رکھنے کے لیے میرے پاس لفافہ موجود ہونا ضروری تھا۔

ڈریسنگ ٹیبل کے نچلے خانے میں مجھے بے ترتیبی سے ٹھونسے ہوئے کئی دعوت نامے نظر آ گئے جن میں سے بیشتر پر مسز اور مسٹر تنا کے نام درج تھے۔ میں نے ان ہی میں سے ایک جوڑا لفافہ کارڈ سمیت اس طرح موڑ لیا کہ لفافے پر لکھے ہوئے نام نظر میں چھپ گئے۔ لفافے کو نمایاں طور پر قمیص کی اوپری جیب میں رکھ کر میں نے باتھ روم کا بولٹ گرایا، رینش کو آزادی کا مژدہ سنایا اور خواب گاہ کا دروازہ کھول کر باہر نکل گیا۔

بدری ناتھ بدستور ڈرائنگ روم میں موجود تھا۔ وہ میرا لایا ہوا پیکٹ کھول چکا تھا۔ اس کے ہاتھوں میں سیاہ رنگ کا ایک ننھا ایرفیس موجود تھا جسے وہ غور سے دیکھ رہا تھا۔

"تو تنگ موڑلے نے یہ ننھا ایرفیس بھیجا ہے۔" میں نے اس کے قریب بیٹھتے ہوئے کہا۔

"ایسے کاموں میں نئے کے مقابلے میں آزمودہ آلات ہی بہتر رہتے ہیں۔ اس کی رینج پانچ سو کلومیٹر ہے۔ ہو سکتا ہے کہ ڈرو لوگ آج کل لیبیا میں کیا سسٹم استعمال کر رہے ہوں۔" بدری بولا۔

"یہ ایرفیس ان کے سسٹم کا حصہ نہیں ہو سکتا۔" میں نے پورے اعتماد سے کہا۔

"کیوں؟" وہ حیرت سے میرا منہ دیکھنے لگا۔

"تم ان کے ہر نوری کی گفتگو سن سکو گے۔ ابھی تو ڈرو تمہاری صلاحیتوں سے ہی مطمئن نہیں ہے۔ تمہیں ضروری تربیت دلانے کا ارادہ رکھتا ہے۔ وہ تم پر اتنا اعتماد کیسے کرے گا؟ یہ ایرفیس صرف تمہارے اور تنگ موڑلے کے درمیان رابطے کے لیے ہی استعمال ہو سکے گا۔"

بدری ناتھ نے زبان سے کچھ نہیں کہا لیکن اس کے بشرے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ میری دلیل نے اسے قائل کر دیا تھا۔

جیب کی ہلکی سی آواز کے ساتھ اس نے ایرفیس کا سوئچ آن کیا اور کالے پلاسٹک میں روپوش ایک بڑا سا سرخ نقطہ روشن ہو گیا۔ ایرفیس کے اسپیکر پر فضا میں بھٹکتی ہوئی آوارہ ریڈیائی لہروں کی مدھم سی سنسناہٹ گونجنے لگی۔ وہ مواصلاتی آلہ مل جانے پر بدری خاصا خوش نظر آ رہا تھا۔

"ساڑھے تین ہزار ڈالر دے کر آج کا حساب بے باق

کردو۔" میں نے اپنا مطالبہ دہرایا۔

وہ صوفے سے اٹھ کھڑا ہوا "میں تک موزلے سے بات کرنے جا رہا ہوں۔ واپسی پر تمہاری رقم بھی نکال لاؤں گا۔ پتا نہیں پیسوں کے بارے میں تم اتنے بے صبر کیوں ہو۔"

"اپنا پیسہ مانگ رہا ہوں۔ قرض مانگوں تو صاف انکار کر دینا۔" میں نے رکھائی سے کہا۔

اس کے پتلے پتلے ہونٹوں پر مسکراہٹ پھیل گئی اور وہ اپنے کمرے کی طرف چل دیا۔

جوں ہی وہ میری نظروں سے اوجھل ہوا میں نے کنارے سے رکھا ہوا ریڈیو کا تھیلا اٹھا کر اپنے کمرے کی طرف دوڑ لگائی اور دروازہ بولٹ کرتے ہی ریڈیو کھول دیا۔

لاسلکی مائیکروفون کے ساتھ ریڈیو کی ایف ایم ٹیوننگ کو میں نے ذرا بھی نہیں چھیڑا تھا۔ ریڈیو پر فوراً ہی بدری ناتھ کی دبی دبی آواز سنائی دینے لگی۔

"۔۔۔۔ کام ہوا ہے۔" وہ پُرجوش لہجے میں کسی سے کہہ رہا تھا۔ "علی شبیر بہت کام کا آدمی ہے۔ میں اسے تجنے میں اتارنے کی کوشش کر رہا ہوں۔ اس کا دماغ پلٹ گیا تو کام کا مزہ آ جائے گا۔"

"چالاک ہونے کے ساتھ ساتھ وہ بہت زیادہ لالچی بھی ہے۔ حساب کتاب پر ہر وقت نظر رکھتا ہے۔" وہ رمبش اگروال کی قدرے تلخ آواز تھی "اگر اسے شبہ بھی ہو گیا کہ ہم کنگال ہونے والے ہیں تو وہ آنکھیں پھیر کر ہمیں اس شاندار کوٹھی سے دھکے دے کر باہر نکال دے گا۔"

"حاجی ولی مراد ہمارے ساتھ ہاتھ کر گیا۔" بدری ناتھ کی متاسفانہ آواز سنائی دی "میں علی شبیر کی نسل سے امید بھری باتیں کرتا ہوں ورنہ اب مجھے تھیلا ملنے کی ذرا بھی امید نہیں ہے۔"

"غلطی تمہاری ہے کہ تم نے اس پر بھروسا کیا۔ ڈالروں کا تھیلا تمہیں اپنے ساتھ لانا چاہیے تھا۔"

"اب اس رقت کو واپس نہیں لایا جا سکتا۔ ابھی ہم علی شبیر کے ساڑھے نو ہزار کے قرض دار ہیں۔"

"کیوں؟ دس ہزار سے یہ ساڑھے نو ہزار کیسے ہو گئے؟" تنہائی میں بدری کے ساتھ رمبش کا رویہ بد تہذیبی کا سا محسوس ہو رہا تھا۔

"وہ بدمعاش اب ثمن کے پانچ مانگ رہا ہے۔ یہ بات اسے بھی معلوم ہے کہ اوپنس آ جانے کے بعد ہمیں اس کے آدمی کو بار بارتک کے پاس بھیجنے کی ضرورت نہیں رہے گی۔۔۔۔ دس ہزار روپے کے رہتے ہیں۔"

"تم اسے بکا دو گے۔ زیلی والے دس ہزار تو اسی وقت دیے جائیں گے جب وہ ہاتھ آئے گا۔ اس وقت ہمارے پاس دس دس ہزار کی چار رہنمائیں اور ایک کھلی ہوئی گندی بائی ہے۔ اگر تم نیلی کے چکر میں علی شبیر پر زیادہ مہربان ہونے کی کوشش نہ کرو تو یہ رقم بہت ہے۔"

"رقم کے بارے میں تک سے بھی بات نہیں کی جا سکتی۔ حاجی ولی مراد بھی جعلی نوٹوں کے ساتھ پکڑا گیا تو ان لوگوں کو معلوم ہو جائے گا کہ ہم تہی دستی میں ہزار ہا چھاپ کر بازار میں ہیں۔" اس بار بدری ناتھ کا لہجہ بلند فراز میں خود کلامی جیسا تھا۔

"رقم کے معاملے میں اسے الگ ہی رکھو۔ اب ہم اس کے لیے کام کریں گے تو ہماری ساری ضرورتیں بھی وہی پوری کرے گا۔ ہماری رقم ہماری عیاشیوں کے کام آئے گی۔"

"اس وقت تو علی شبیر کی بہ کر ہی ہماری سب سے بڑی عیاشی ہے۔" بدری ناتھ کی آواز حسرت آمیز تھی۔

"علی شبیر کے آدمی سے غدر بانی کے سوا تمہیں کوئی بات نہیں بتائی؟"

"ٹرننگ اور اپوزیشن پر بات کرنے کے سوا کوئی اور بات نہیں ملی۔"

"تو پھر اس سے بات کر لو۔ کچھ تو پتا چلے کہ اب ہماری ٹرننگ کہاں ہو گی۔"

"علی شبیر میری بات مان لے تو ہم ٹرننگ پر اسے بھی اپنے ساتھ لے جا سکتے ہیں۔"

"مشکل ہے تک موزلے راضی نہیں ہو گا۔ امریکا والے اب ہر پاکستانی سے خار کھانے لگے ہیں۔"

"چھوڑو یہ مکار بڑی حرامی قوم ہے۔" بدری ناتھ نے کہا "سالوں نے ذیوڑا انارہ کو ناک چنے چبوائے ہوئے ہیں۔ ہم کچھ کر گزرنے میں کامیاب ہو گئے تو امریکا والے ہمارا لوہا مان لیں گے۔"

"اب اس سے بات کر ہی ڈالو۔ دیر ہو گئی تو علی شبیر ادھر کا لگا کر ہماری جاسوسی شروع کر دے گا۔ اس کے خلاف کوئی بات سامنے نہ آنے کے باوجود اس پر میرا دل نہیں ٹھکتا۔ سالا ہمارا کھا رہا ہے لیکن اس کی آنکھ میں ذرا بھی لحاظ نہیں ہے۔ ہر وقت آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر بات کرتا ہے۔"

"ارے میں اس سے ایک بات تو پوچھنی ہی بھول گیا۔ ذرا یاد رکھنا۔ ابھی تک مدن موہن کے بارے میں ہمیں کوئی خبر نہیں ملی ہے۔" بدری کی چونکی ہوئی آواز سنائی دی۔

"مدن موہن کے بارے میں وہ کیا بتائے گا؟" رمبش کا لہجہ تحقیر آمیز تھا۔

"اخباروں میں کچھ چھپا ہے تو کم از کم وہ اخبار ہی لا دے گا۔ تم اس کے بارے میں بدگمان نہ ہوا کرو۔"

"وہ اتنا کمینہ ہے کہ اخبار کے لیے بھی ڈالر مانگے گا۔ تم اس پر بھروسا کرتے ہو تو کرتے رہو۔ میں تم پر رائے بدلنے کے لیے کوئی دباؤ نہیں ڈالوں گا۔" رمبش کی آواز سے بے زاری جھلک رہی تھی۔

لمحہ بھر کے لیے سناٹا ہوا پھر بدری کی آواز آنے لگی "ہیلو...... بدری کالنگ ٹو رنگ موڑے..... کوڈ نام کیٹ۔ اوور۔" وہ پیغام رکتے رکتے سے دوبارہ دہرایا گیا اور پھر دوسری طرف سے جواب مل گیا۔

"ہیلو۔ میں تمہاری آواز سن رہا ہوں۔" وہ واضح طور پر رنگ موڑے کی آواز تھی "اب تم اپنا نام بھولے رہو گے تمہارا پاس ورڈ نام کیٹ اور میرا نام بگ باس ہے۔"

اس نے برتری کے گھمنڈ میں لائن اوور نہیں کی تھی مگر بدری نے رکتے سے اندازہ لگا کر فوراً ہی جواب دینا ضروری سمجھا اور کہا۔ "میں سمجھ گیا۔ آئندہ اس ہدایت پر عمل ہوگا۔"

"تم لوگ بہت دیر سے کراچی آئے ہو۔ یہاں پُلوں کے نیچے سے بہت سا پانی بہہ چکا ہے۔ حالات بہت بگڑ گئے ہیں۔ اب سب کچھ نئے سرے سے کرنا ہوگا۔" ان کی وہ گفتگو خالص انگریزی میں چل رہی تھی۔

"ادریس والوں کے بارے میں ہم کچھ نہیں کہہ سکتے۔ ہم اپنے ٹھکانوں پر آئے تھے۔ راس ا لبنڈا غائب تھا پھر ہمارا میزبان بھی مارا گیا۔ اسی وجہ سے ہمیں تم تک پہنچنے میں تاخیر ہوئی۔"

"کل سے تمہارے قونصل خانے کا مدن موہن غائب ہے۔ وہ لوگ سخت پریشان ہیں۔ اس کی ڈائری سے پتا چلا ہے کہ وہ کسی سے کچھ لینے یا تم کو کوئی پیغام دینے کے لیے نکلا تھا اور پھر لوٹ کر نہیں آیا۔ اس قسم کی من مانی کرنے والوں کا یہی انجام ہوتا ہے۔ اگر وہ واپس نہ آیا تو کل پاکستانیوں کو اس کی گمشدگی کی باضابطہ اطلاع دے دی جائے گی۔"

"اس سے پیغام لانے والے میرے قاصد نے بتایا تھا کہ وہ پریشان اور گھبرایا ہوا تھا۔ پل کی لائن سے واپس جانے کے بجائے وہ ایئرپورٹ کی طرف گیا تھا جیسے اسے کوئی سفر درپیش ہو۔"

"یعنی وہ اپنی مرضی سے کہیں فرار ہوا ہے؟ کہیں وہ منحرف تو نہیں ہو گیا؟" بدری کے انکشاف نے رنگ موڑے کو بری طرح پریشان کر دیا تھا۔

"میرے قاصد کا یہی اندازہ تھا۔ اسے مدن نے ہی میری منزل کیمپ گاڑی کے پاس اتارا تھا۔"

"تمہارا قاصد کیسا آدمی ہے۔ کیا تم اس کی رائے پر انحصار کر سکتے ہو؟"

"وہ بہت سمجھ دار اور وفادار ثابت ہوا ہے۔ اس پر شبہ کرنے کی کوئی وجہ نہیں ہے۔"

"مجھے وہ ذہین نظر نہیں آیا۔ ایسے لوگوں کے اندازے عام طور پر غلط ثابت ہوتے ہیں۔" رنگ موڑے نے اس بار سلطان شاہ کے بارے میں اپنی رائے کا اظہار کیا تھا "وہ وفادار ہو سکتا ہے لیکن ہوشیار نہیں ہے۔"

"تمہارے پاس آنے والا وہ خود نہیں؟ اس کا ساتھی تھا۔"

"اسے رات کو تیز بخار ہو گیا تھا۔" بدری نے سچ میں جھوٹ کی برابر کی ملاوٹ کرکے جواب دیا۔

"اوہ....." مجھے ریڈیائی شور میں رنگ کی غراہٹ سنائی دی پھر اس نے تیزی سے کہا "وہ مر بھی رہا تھا تو اسی کو میرے پاس آنا چاہیے تھا۔ زیادہ مقامیوں کو ملوث کرکے تم اپنے ساتھ میری گردن بھی کٹواؤ گے۔ یہ سب ناقابل اعتماد اور ایک ہی تھیلی کے چٹے بٹے ہیں۔ اب آئندہ بھی دوسرا آدمی ہی میرے پاس آئے گا۔"

"او کے بگ باس!" بدری کی آواز پر مردنی طاری ہو گئی "وہ اپنے قدموں پر چلنے کے قابل ہوتا تو خود ہی تمہارے پاس آتا۔ میں نے وقت قریب آنے پر مجبوراً دوسرے کو بھیجا تھا۔ وہ اسی کا قریبی ہے۔"

"تمہارے ساتھ کل کتنے مقامی ہیں؟" رنگ کا لہجہ سرد اور سپاٹ ہو گیا۔

"صرف دو۔" اس بار بدری ناتھ نے سچ بھول کر خالص جھوٹ کا سہارا لیا تھا۔

"ان کا پتا بتاؤ!" دوسری طرف سے اسی لب و لہجے میں مطالبہ کیا گیا۔

"میں نے مکان اور یہاں تک پہنچنے کا راستہ ذہن نشین کر لیا ہے لیکن پتے سے ناواقف ہوں۔"

"ان دونوں سے تم کیا کام لے رہے ہو؟" ایک مرتبہ برہم ہونے کے بعد رنگ کا لہجہ معمول پر نہیں آیا تھا۔

"انہوں نے یہ کیمپ گھر فراہم کیا ہے اور رنجنا کی تلاش میں ہیں۔"

"تمہارا خیال ہے کہ جسے راس ا لبنڈا زیر نہ کر سکا اسے یہ دو چوہے گھیر لیں گے۔"

"میں صرف کوشش ہی کر سکتا ہوں۔" بدری ناتھ کی آواز کمزور پڑ گئی "ان میں سے ایک اتنا باصلاحیت ہے کہ اسے را میں بھی لیا جا سکتا ہے لیکن یہ ضروری نہیں ہے۔"

"نہیں۔ اب میں پاکستانیوں سے نفرت کرنے لگا ہوں۔ یہ قابل اعتبار نہیں ہوتے۔"

"میں آئندہ دھیان رکھوں گا۔ تم سے رابطہ ہونے تک مجھے اپنی صوابدید پر انحصار کرنا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ اس سلسلے میں مجھ سے غلطیاں سرزد ہوئی ہوں۔ مجھے آج کوئی متبادل ٹھکانا مل جائے تو میں اسی وقت ان دونوں پر لعنت بھیج سکتا ہوں۔ بگ باس کی ہر خواہش کو پورا کرنا میرا اولین فرض ہے۔"

"اپینس تمہیں اپنی اصل پیکنگ میں ملا تھا؟" رنگ پر سوالات کا دورہ سا پڑا ہوا تھا۔

"ہاں۔ میں نے شیپ کا ایک ایک جوڑ احتیاط سے دیکھ کر کھولا تھا۔ اسے بالکل نہیں چھیڑا گیا تھا۔ تمہارے بارے میں مدن موہن

کا قطعہ بھی مجھے سرکاری ضوابط کے مطابق ملا تھا۔ یہی وجہ ہے کہ میں نے آج ہر قیمت پر کہا تھا کہ اپنا قاصد تمہارے پاس بھیجنے کی کوشش کی تھی۔"

پہلی بار تک موڈلے کا لہجہ نرم پڑتا ہوا محسوس ہوا۔ وہ کہنے لگا۔

"ہمارے لیے مقامیوں کی مدد ہر حال میں بہت اہم ہوتی ہے۔ کام کا آدمی مقدر سے ہی ملتا ہے لیکن کچھ عرصے سے اس بارے میں پے در پے تلخ ترین تجربات ہوئے ہیں۔ فی الحال میں کوئی خطرہ مول نہیں لوں گا۔ کوئی کام کا آدمی ہے تو اس کو نگاہ میں رکھو۔ آگے چل کر ہمیں ایسے آدمیوں کی ضرورت پیش آئے گی۔ میری باتیں کڑوی ضرور ہوتی ہیں مگر ان کے پیچھے میرا طویل تجربہ بول رہا ہوتا ہے۔ جو اجنبی لوگ شکوک و شبہات کی زد میں آئے بغیر مسلسل تمہارے معیار پر پورے اترتے چلے جائیں" آخر کار بہت خطرناک ثابت ہوتے ہیں۔ وہ سوچ سمجھ کر ہر انسانی لغزش سے اجتناب کرتے ہیں اور یہی غیر معمولی خوبی ان کی نشاندہی کا سبب بن جاتی ہے۔"

تک موڈلے کے وہ الفاظ سن کر میرے بدن میں سنسنی کی لہریں سی سرایت کر گئیں۔ اس نے بدری ناتھ سے سوال جواب کر کے بہت کچھ نتائج اخذ کر لیے تھے۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے اس نے مجھے نہ دیکھنے کے باوجود دیکھ لیا ہو۔ یہ غنیمت ہی ہوا تھا کہ میں نے ابتدا سے ہی امریکی قونصل خانے جانے سے گریز کی راہ اختیار کی تھی۔

"تمہاری باتیں سبق آموز ہیں۔ میں ان سے بہت کچھ سیکھوں گا۔" بدری کی آواز آئی۔

"فی الحال ذکی کو اس کے حال پر چھوڑ دو۔ کچھ روز کے لیے اسے بھول جانا ہی بہتر ہو گا۔ اس وحشی بھیڑیے نے ان دونوں میں سے کسی کو گھیر لیا تو وہ ان کے سہارے تم تک پہنچ جائے گا۔ اب تم ٹریننگ کی تیاری کر لو۔ انڈیا سے تمہارا ریکارڈ مل چکا ہے۔ سفری دستاویزات مکمل ہونے ہی تمہیں بتا دیا جائے گا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ ہمیں کسی اور ملک کا سفر کرنا ہو گا؟" بدری نے پوچھا۔

"یہ امریکا میں چند ہفتوں کی تربیت ہو گی پھر تمہیں لوٹ کر یہیں آنا ہے۔ اس وقت ہماری ساری توجہ پاکستان پر مرکوز ہے۔ یہ ملک ہیروئن کا سب سے بڑا غیر اعلانیہ سرپرست ہے۔ اس کی جنگی جماعتیں پورے خطے کے امن کے لیے خطرہ بن چکی ہیں۔ اب وقت آگیا ہے کہ کھیل ختم کر دیا جائے۔"

"ہم دونوں ہر وقت تیار رہیں گے۔" بدری ناتھ کی آواز میں اعتماد بحال ہو چلا تھا۔

"ضرورت ہوئی تو اب میں خود رابطہ کروں گا۔ اوور اینڈ آل۔"

"یہ تو کوئی بہت ہی خطرناک بلڈاگ معلوم ہوتا ہے۔"

اسپیکر پر گفتگو کا سلسلہ ختم ہونے کے بعد رمیش کی تفکر آمیز آواز سنائی دی۔ "باتوں ہی باتوں میں تمہیں بری طرح ادھیڑ کر رکھ دیا۔"

"اپنی لگام دوسروں کے ہاتھ میں دینے کا یہی نتیجہ ہوتا ہے۔"

بدری کی مجروح آواز ابھری۔ "تم نے سن لیا کہ بھارت سے ہمارا ریکارڈ اسے مل چکا ہے۔ اپنے بیورو میں ہم محض ادھان تھے۔ اس کے سامنے کچھ بھی نہیں ہیں۔ ہمیں اس کے ہاتھ بیچ دیا گیا ہے۔ علی شبیر ٹھیک ہی کہہ رہا تھا کہ ایک وقت میں دو کی غلامی نہیں کی جا سکتی۔"

"مجھے بھی دکھ ہوا ہے۔" رمیش نے تبصرہ کرنے والے انداز میں کہا۔ "مگر تمہارے الفاظ سے بغاوت کی بو آ رہی ہے۔ خود کو سنبھالو۔ یہ باتیں اچھی نہیں۔ کام میں ایسی اونچ نیچ آتی ہی رہتی ہے۔"

"یہ بغاوت نہیں، بد دلی ہے۔ میں سوچ رہا تھا کہ وہ میری دریافت پر خوش ہو گا اور علی شبیر کو بھی ہمارے ساتھ بھیج دے گا لیکن اس نے مجھے موقع ہی نہیں دیا۔"

"علی شبیر کے بارے میں میری رائے بھی بہت اچھی نہیں ہے۔ تم خود سوچو کہ لالچ کے سوا وہ تمہاری ہر توقع پر کیسے پورا اترتا چلا آ رہا ہے۔ برسوں سے ہمیں ایسا کوئی مددگار نہیں ملا ہو گا۔"

"لالچ ہزار خرابیوں کی ایک خرابی ہے۔ اس وقت وہ صرف اور صرف مرعوب کرنے کے چکر میں تھا۔ اس کی بعض باتیں چشم کشا بھی تھیں مگر یہ لب و لہجہ مجھے پسند نہیں آیا۔"

"نوکری میں پسند اور ناپسند نہیں چلتی۔" رمیش کی سنجیدہ آواز ابھری۔ "سمجھوتوں کے تحت بہت کچھ تسلیم کرنا پڑتا ہے۔ اب اسے بھول کر آگے کی فکر کرو۔ میں یہ سوچ رہا ہوں کہ پاکستان میں ایسا کون سا کام ہو سکتا ہے جسے سرانجام دینے کے لیے ہمیں طویل تربیت کی ضرورت پیش آ جائے۔"

"ٹریننگ اور ریفریشر کورس ان لوگوں کے مستقل کام ہیں۔ وہ خود ہی کچھ بتا دیتا تو اور بات تھی۔ میں اس سے کوئی بات نہیں پوچھوں گا۔ پتا نہیں وہ کس بات پر پھاڑ کھانے کو دوڑ پڑے۔"

"تمہارے چہرے سے اداسی جھلک رہی ہے۔ باہر نکلو گے تو علی شبیر بہت سے اندازے لگا لے گا۔ خود کو سنبھالو۔ چنی کرپک یادو کی ہدایت کی روشنی میں علی شبیر کو ٹٹول لیتے ہیں۔ اگر اس کی طرف سے میری بدگمانیاں ختم ہو گئیں تو میں خود تک سے بات کروں گا۔ بہم اداسی تو ہو جائے۔ وہ ہمیں مار نہیں سکتا۔ ڈسپلن کی خلاف ورزی پر زیادہ سے زیادہ واپس بھیج دے گا۔ منطقی اور جاسوسی ثبوت کے سوا ہم اکیلا کیا کر سکتے ہیں۔ اسے دیکھ لیا جائے گا۔"

"تم چلو، میں نہا کر باہر آؤں گا۔" بدری نے جواب دیا اور فوراً ہی ان کا وہ سلسلہ بھی موقوف ہو گیا۔

ریڈیو بند کر کے میں کافی دیر بعد اپنے کمرے سے باہر نکلا تو رمیش ڈیک پر فلمی گانے کی دھن پر سیٹی بجاتے ہوئے ٹیلی ویژن پر

مصروف تھا۔ میں اسے مخاطب کئے بغیر لابی میں ایک صوفے پر جا بیٹھا۔

اس نے چونک کر استہزائیہ نظروں سے میری طرف دیکھا اور چبانے میں بولا "سنا ہے کہ تم بڑی اونچی اڑان اڑ رہے ہو۔ پانچ ٹوئی جیتنے کے ثمن کے بجائے پانچ ہزار مانگ رہے ہو۔"

"تکلیف ہو رہی ہے تو ثمن بھی مت دو۔" میں نے اسے گھور کر لہجے میں کہا۔

وہ اپنی کرسی میں کسمسا کر رہ گیا "تم مجھ سے کس طرح بات کر رہے ہو؟"

میں نے جواب دیا "دیکھو رستم! میں دوستوں سے الجھنے والا نہیں ہوں لیکن میں اپنی بے عزتی بھی برداشت نہیں کر سکتا۔ مجھے للکارو گے تو میرا لہجہ اس سے بھی زیادہ خراب ہو سکتا ہے۔"

اس کے چہرے پر حیرت پھیل گئی "اس کا مطلب ہوا کہ تمہیں میری ناراضگی کی کوئی پروا نہیں۔"

"میں مسخرہ نہیں ہوں اور نہ تمہیں خوش کرنے کے پیچھے لگا ہوں۔ مجھ سے صرف کام کی بات کرو گے تو فائدے میں رہو گے۔ خواہ مخواہ مجھ سے الجھنے کی کوشش مت کیا کرو۔"

رستم چند ثانیوں تک بے اعتباری سے میری طرف دیکھتا رہا پھر اچانک ہی اس کا موڈ تبدیل ہو گیا اور وہ ہنس پڑا "میں تمہارا امتحان لے رہا تھا۔ یہ بہت اچھی بات ہے کہ تم خوددار بھی ہو۔ اپنی عزت کے لیے بڑے سے بڑے مالی فائدے کو ٹھوکر مار سکتے ہو۔"

"کس کا امتحان لے رہے ہو؟" اندر سے بدری سوال کرتا ہوا نکل آیا۔

"تمہارے ساتھی نے اس وقت میرا موڈ برباد کر دیا ہے۔" اس نے شکایتی لہجے میں کہا "میری گھوڑی سنگ کی نواب کہہ رہا ہے کہ وہ میرا امتحان لے رہا تھا۔ کیا تمک موڑے نے اسے ایسی کوئی بات کہی ہے؟"

بدری کی آنکھیں پھیل گئیں "تمہیں یہ خیال کیوں آیا؟ کیا وہ ایسا کر سکتا ہے؟"

رستم نے بے پروائی سے اپنے شانے جھٹک کر جواب دیا "تم لوگ تم اپنی پر تمک سے بات کرنے گئے تھے۔ اس کے بعد ہی سے اکھڑی اکھڑی باتیں شروع کی ہیں۔"

بدری نے نرمی سے کہا "رستم کی باتوں کا برا مت مانو۔ اس کی طبیعت ہی کچھ ایسی ہے کہ کبھی کبھی یہ اپنی باتوں سے مجھے بھی ناراض کر دیتا ہے لیکن دل کا برا نہیں ہے۔"

"تم اس کے دوست ہو اور میں ایک اجنبی۔ اسے اس بات کا لحاظ رکھنا چاہیے۔"

"کیا بس غصہ تھوک دو۔" رستم نے ہلکا سا قہقہہ مار کے کہا "اب تمہیں مجھ سے کوئی شکایت نہیں ہو گی۔"

بظاہر وہ بات رنجش رفع دفع ہو گئی اور ہم تینوں خاموشی کے ساتھ ٹیلی وژن کی طرف متوجہ ہو گئے۔

کچھ دیر بعد رستم پانی پینے کے لیے کچن کی طرف گیا تو بدری میری طرف جھک کر رازدارانہ لہجے میں بولا "رات کو اپنا دروازہ کھلا رکھنا۔ مجھے تم سے کچھ ضروری باتیں کرنی ہیں۔"

صاف ظاہر تھا کہ ان دونوں کے درمیان خلیج پیدا ہو چکی تھی۔ میرے لیے وہ دونوں معزز برابر تھے۔ فائدہ اٹھانے کا ایک موقع سامنے آتے ہی میں نے اثبات میں سر ہلا دیا۔ بدری پھرتی سے اپنی نشست میں دوبارہ سیدھا ہو گیا۔

رستم پانی پی کر منہ پونچھتا ہوا آیا اور آتے ہی اس نے مجھ سے مخاطب ہو کر ایک نیا شوشہ چھوڑ دیا "ہم تمک کے بارے میں ادھوری بات کر کے چپ ہو گئے۔ بدری سے مزید پوچھ کچھ نہیں کر سکے۔"

"مجھے تمک سے کیا لینا۔ وہ تمہاری آپس کی باتیں ہیں۔ تم مجھ سے الٹی سیدھی باتیں نہ کرتے تو میں اس کا حوالہ بھی نہ دیتا۔ تم خود ہی کچھ جاننا چاہو تو سن لینے میں مجھے کوئی عذر نہیں ہو گا۔"

"علی منیر کو زیتی کے بارے میں بتا ہی دیا جائے؟" رستم نے بدری سے استفسار کیا اور اس نے سر ہلا دیا۔

"زیتی کی تلاش کے لیے ہم تمہیں پچیس ہزار ڈالر دے چکے ہیں۔ باقی اس کے ہاتھ آ جانے پر ادا کرنے تھے۔ فی الحال ہماری ترجیحات بدل گئی ہیں۔ زیتی کا قصہ یہیں ختم سمجھو۔"

"اور یہ آج کے بقایا سات سو ٹمن ہزار۔" بدری نے اپنی جیب سے نئے نوٹ نکال کر میری طرف بڑھائے "جہاں تک ہمارا حساب برابر ہو گیا۔ آگے بڑھ کر دیکھا جائے گا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم یہاں سے چلے جاؤ گے؟" میں نے نوٹ لے کر پوچھا۔

"تمہیں اعتراض نہ ہو تو ہم چند روز یہیں گزاریں گے۔ تم چاہو تو تمام سہولتوں کا معاوضہ لے سکتے ہو۔"

"جیسی تمہاری مرضی۔ شاید تم زینگ تک یہیں رکنا چاہتے ہو؟" میں نے کہا۔

"یوں ہی سمجھ لو۔ ہمیں کسی بھی وقت کوچ کا حکم مل سکتا ہے۔ جب تک دانہ پانی ہے یہاں رہیں گے۔"

چند منٹ میں ان دونوں کے قیام کی شرائط طے ہو گئیں لیکن اس وقت میرے ذہن میں بدری کے الفاظ نے ہلچل مچائی ہوئی تھی۔ میں یہ اندازہ لگانے سے قاصر تھا کہ وہ رات کو تنہائی میں مجھ سے کیا بات کرنی چاہ رہا تھا۔

تمک موڑے سے اپنی پر بات ہونے کے بعد گھر کا ماحول یکسر بدل کر رہ گیا۔ فضا میں کشیدگی پھیل گئی تھی۔ ہم تینوں ایک دوسرے سے کھنچے کھنچے نظر آ رہے تھے۔ اسی ماحول میں خاصی ناخیر

سے دوپہر کا کھانا کھایا گیا۔ کھانے کی میز پر خاموشی رہی جیسے ہم تینوں کسی کی تدفین کے بعد گزری ہوئی کھا رہے ہوں۔

کھانے کے بعد میں سستانے کی نیت سے اپنے کمرے میں آ گیا۔ اس وقت تک وہ دونوں کھانے میں مصروف تھے۔

پانچ بجے کے قریب میں غنودگی کے عالم میں تھا کہ فون کی تیز گھنٹی نے مجھے آنکھیں کھولنے پر مجبور کر دیا۔

دوسری طرف سے اول خان بول رہا تھا۔ وہ اس وقت بھی اپنے دفتر میں موجود تھا۔

رسمی کلمات کے تبادلے کے بعد وہ بتانے لگا "بظاہر کمزور اور بے ضرر نظر آنے والا مدن سوہن بہت سخت جان ثابت ہوا۔ پہنچتے پہنچتے جب وہ آخری سانسوں کو پہنچ گیا تب اس نے زبان کھولی۔ بہ وہ نیپال انفارمیشن سیل کے ذریعے سوشل ویلفیئر چلانے کے ساتھ ساتھ دوسرے کاموں میں بھی ملوث رہا ہے۔ اب اس کے گناہوں کی فہرست خاصی طویل اور قابلِ تعزیر ہو گئی ہے۔ قوتِ مزاحمت کے جواب دینے کے بعد اس نے بدری اور رمیش کے نام تک اگل دیے ہیں۔"

"خوب ۔۔۔ تو اس نے ان دونوں کو بھیجے جانے والے پیغام کا متن بھی بتا دیا ہو گا۔"

"پہلے وہ اس پیغام کی طرف سے انجان بنا ہوا تھا۔ اب اس نے وہی کچھ بتایا ہے جو تم معلوم کر چکے تھے۔ اس نے یہ بھی مان لیا ہے کہ وہ اس البیلا کی موت کے بعد شہر میں بموں کے دھماکے را کے ایجنٹوں نے کرائے تھے۔ وہ رمیش یا بدری کا کام نہیں تھا۔ اس میں براہِ راست مدن سوہن کے قدری ملوث تھے۔"

"اب تم اطمینان کے ساتھ اس کا جھٹکا کر سکتے ہو۔ اس کے بارے میں تراشی ہوئی میری کہانی ترچ ہی اس کے بڑوں تک پہنچ جائے گی اور وہ اس کے فرار کے اسباب میں سر کھپانا شروع کر دیں گے۔"

"یہ کیسے ممکن ہوا؟ کیا ان دونوں نے اپنے آدمیوں سے رابطہ کر لیا ہے؟"

"اپنے آدمیوں سے نہیں مگر تک موڑلے سے بات ضرور کی ہے اور اسے میری کہانی من و عن سنا دی ہے۔ وہ خود ہی بدری سے مدن سوہن کے بارے میں جاننا چاہ رہا تھا۔"

"یہ باتیں تمہیں اسی والی ترکیب سے معلوم ہوئیں یا انہوں نے خود بتائی ہیں؟"

"قدرے والی ترکیب ہی کام آئی ہے۔ تک نے میرے خلاف اتنا زہر اگلا ہے کہ اب ہم تینوں کے درمیان اعتماد کا ہر رشتہ ختم ہو چکا ہے۔" میں نے رمیش کی آواز میں اسے سنا دیا۔

"تو کیا تک نے تمہیں پہچان لیا ہے؟" اس نے غلط فہمی میں مبتلا ہو کر پوچھا۔

"اسے میری اصلیت کی تو بھنک بھی نہیں مل سکی۔ وہ یہی زور دے رہا تھا کہ کوئی پاکستانی قابلِ اعتماد نہیں ہو سکتا۔ علی حیدر خاص طور پر اس کی نظروں میں کھٹک رہا ہے۔"

"یہ اس کی طرف سے پاکستانیوں کے لیے کھلا خراجِ تحسین ہے۔ کاش حقیقت بھی یہی ہوتی۔"

میرے پاس وقت کی قلت تھی اور اول خان تجسس میں مبتلا تھا اس لیے میں نے دھیرے دھیرے ہدایات اسے بتا دیں۔ اسے بھی تعجب ہوا کہ رمیش نے تک موڑلے کے انکار سے فیض یاب ہونے کی بجائے میرے منہ آنے کی اوچھی حرکت کی تھی۔ اگر میں تحمل سے کام نہ لیتا تو اسی وقت کوئی بڑا ہنگامہ کھڑا ہو سکتا تھا۔

میں نے یوں تو اس کے ہر سوال کا کوئی نہ کوئی تسلی بخش جواب دے ڈالا مگر بدری کے ہاتھ کے خفیہ پیغام کے بارے میں میرے پاس کوئی جواب نہیں تھا۔ اس وقت صرف ایک ہی بات واضح تھی کہ وہ رمیش اگر دال پر اپنا بھرپور اعتماد کھو بیٹھا تھا اور اسی وجہ سے مجھ سے تخلیے میں ملنا چاہ رہا تھا۔

"رات کو اگر وہ تمہارے پاس آیا اور بعد میں رمیش کی آنکھ کھل گئی تو کیا ہو گا؟" اول خان نے پوچھا۔

"یہ میرے نہیں بدری کے سوچنے کی بات ہے۔ ایسا ہوا تو ان دونوں میں باقاعدہ ٹھن جائے گی۔"

اول خان خوش ہو کر بولا "پھر تو ایسا ہی ہونا چاہیے۔ تم میرے آدمیوں کو اختیار میں لے لو۔ جب بدری تمہارے سامنے اپنے دل کا بوجھ ہلکا کر لے تو تم کوئی اشارہ کر دینا۔ وہ تمہارا اشارہ پاتے ہی رمیش کو بیدار کر دیں گے۔"

"تمہاری تجویز اچھی ہے۔ میں اس پر ضرور غور کروں گا۔" میں نے اسے یقین دلایا۔

اول خان کو اچانک ہی یاد آیا کہ تک سے ملنے کے لیے سلطان شاہ گیا تھا۔ اس نے پوچھا "سلطان شاہ کے بارے میں وہ کیا کہہ رہا تھا۔ اس سے تو وہ آج صبح خود مل چکا ہے۔"

"اس کی نگاہ میں ہر پاکستانی اس کے مقاصد کے لیے ناکارہ ہے۔ ویسے اس نے ذاتی طور پر سلطان شاہ کے لیے جو کچھ کہا وہ اس کے کانوں میں پڑ جائے تو وہ اسی وقت تک کو مارنے کے لیے نکل پڑے گا۔"

اول خان ہنس پڑا "اس نے ایسی کیا بات کہہ دی جو اسے لڑنے پر مشتعل کر دے گی۔"

"وہ غدار ضرور ہو سکتا ہے مگر ہیجڑا ہرگز نہیں ہے۔" میں نے تک کی بات دہرا دی۔

"اس میں بہت زیادہ مبالغہ نہیں ہے۔ وہ ذہانت کے معاملے میں بھی دو درجے اور فرقِ اللہ سے بھی پیچھے ہے۔"

"انسان کی خوش فہمیاں اسے ایسی حقیقت قبول نہیں کرنے دیتیں۔"

تک موڑلے ہماری کہانی کا ایک نیا کردار تھا۔ اس کے حوالے

سے بہت سی نئی باتیں سامنے آئی تھیں۔ میں فون پر دیر تک اول خان سے ان ہی پر تبادلۂ خیال کرتا رہا۔ اس سے گفتگو ختم ہوئی تو وقت گزاری کے لیے میں نے فلیٹ کا نمبر ڈائل کرلیا۔ وہاں فون پر خلافِ معمول غزالہ موجود تھی۔

"یا عجائب العجائب!" اس کی آواز سنتے ہی میں نے حیرت سے کہا "آج تم نے فون کیسے اٹھالیا؟"

"ممی کی جوڑی کچن کی ضروریات کا سامان خریدنے کے لیے بازار گئی ہوئی ہے۔" غزالہ نے اپنی بے ساختہ ہنسی روکنے کی ناکام کوشش کرتے ہوئے بتایا۔

"اب تم بھی اس کا مذاق اڑا رہی ہو۔ وہ بہت خلوص سے تمہیں اپنی بہن کہتا ہے۔"

"میں بھی اسے ایک بے وقوف بھائی سمجھ کر آپ کو بتا رہی ہوں کہ وہ بیا اس کے لیے ایک مکمل پہیلی ثابت ہو رہی ہے۔ سامنے ہوتی ہے تو وہ اس سے لڑتا رہتا ہے۔ نظروں سے اوجھل ہو تو اس کے لیے فکرمند ہوجاتا ہے۔"

"کیا آج ان دونوں میں دوبارہ کوئی جھڑپ ہوئی تھی؟" میں نے دلچسپی سے پوچھا۔

"ہوتی ہی رہتی ہے۔ آج کل سلطان شاہ کو بگ بی کا نام ملا ہوا ہے۔ پتا نہیں بوٹ کا نام سنتے ہی وہ اتنا کیوں پاغ پا ہوجاتی ہے۔ وہ اس نام سے جتنا چڑتی ہے سلطان شاہ اسے اتنا ہی چڑاتا ہے۔"

"اس بارے میں وہ ہی کچھ بتا سکتی ہے۔ میں کسی خاص واقعے سے لاعلم ہوں۔"

"جب آپ بھی اس ذکر سے یوں کترانے لگتے ہیں تو مجھے محسوس ہوتا ہے کہ دال میں کچھ نہ کچھ کالا ضرور ہے۔ اس سفر میں آپ دونوں ایک دوسرے کے ساتھی تھے اور دونوں ہی اس ذکر کو پسند نہیں کرتے۔"

"ہرگز نہیں" میں نے بے ساختہ کہا "میں اس ذکر کو پسند نہیں تو ناپسند بھی نہیں کرتا۔ اس سفر میں ہم نے مفرور مجرموں سے چھٹکارا حاصل کیا تھا۔"

"خیر میں اس بحث میں نہیں پڑتی۔ آپ کے لیے ایک خوش خبری ہے کہ آپ کے دوست نے اخباروں میں آنے والے اشتہارات کی مدد سے ایک چلتے ہوئے کاروبار کا سودا کرلیا ہے۔"

"کیا جہانگیر نے کوئی بزنس خرید لیا؟" میں نے حیرت اور بے اعتباری سے پوچھا "اس نے اتنا بڑا کام بالا ہی بالا کر ڈالا اور مجھے اب خبر مل رہی ہے۔"

"وہ آج بھی جانے رہنے کے لیے آپ کو اپنے ساتھ لے جانا چاہ رہا تھا۔ باقی تفصیل بھائی مجھے علم نہیں۔"

"چلو یہ اچھا ہوا۔ وہ دن بھر کام میں مصروف رہے گا تو ستلی کی گھریلو زندگی ذرا خوش گوار ہو جائے گی۔"

"لیکن ہماری گھریلو زندگی کب خوش گوار ہوگی۔ آپ تو [illegible] دن رات مصروف رہنے لگے ہیں۔"

"اس زندگی کا بھی ایک الگ لطف ہے۔ ایک دو دن [illegible] بچھڑ کر جب ہم دوبارہ یک جا ہوتے ہیں تو شادی کے ابتدائی د[illegible] بار تازہ ہو جاتی ہے۔ کیا یہ سب تمہیں اچھا نہیں لگتا؟"

"میں جب بھی اس موضوع پر بات کرتی ہوں تو آپ [illegible] ادھر ادھر ٹالنے لگتے ہیں۔"

اپنی جگہ پر اس کا شکوہ بجا تھا مگر وہ میری مجبوریوں کو بھی [illegible] سمجھتی تھی۔ میں نے اسے یہ نہیں بتایا کہ بدری مجھے اپنے [illegible] امریکا لے جانے کا ارادہ کرچکا تھا۔ وہ تو ٹنگ کا سودا خراب [illegible] ورنہ وہ معاملہ طے ہوچکا ہوتا۔

غزالہ ایسی پرکشش لڑکی تھی کہ شادی کے بعد بھی اس [illegible] کوئی تبدیلی نہیں آئی تھی۔ محفل میں وہ کم ہی بولتی تھی مگر [illegible] ساتھ ہر موضوع پر گفتگو میں اتنی گہری دلچسپی لیتی تھی کہ میں [illegible] اس سے باتیں کرتا رہتا تھا۔ عام خانہ دار عورتوں کے برعکس [illegible] بہت ذہین اور حساس تھی۔ اس کی وجہ شاید اس کا گھریلو پس [illegible] تھا۔ مسائل اور الجھنوں میں گھرے ہوئے ایک گھرانے [illegible] میں پروان چڑھنے کے باوجود اس نے خود کو کردار اور سیرت [illegible] اس قدر حسین سانچے میں ڈھالا تھا کہ وہ سراپا حسن بن گئی تھی۔

اخلاقی طور پر میرا فرض بنتا تھا کہ میں جہانگیر کو فون [illegible] برسرروزگار ہونے کی مبارک باد دوں لیکن غزالہ سے ہونے [illegible] باتوں کے سرور نے میری طبیعت کو اس قدر ہشاش کردیا تھا [illegible] نے اس سرور کو خراب کرنے کے بجائے جہانگیر کو مبارک باد [illegible] کا ارادہ کسی اور وقت کے لیے ملتوی کردیا۔

میں کمرے سے باہر نکلا تو فضا میں شام کا دھندلکا گہرا ہو [illegible] تھا۔ خانساماں نے گھر کی بتیاں روشن کردی تھیں اور [illegible] ناپسندیدہ مہمانوں نے شام کے استقبال کے لیے ذرا [illegible] ساغر و مینا کی محفل سجائی تھی۔ وہ دونوں آمنے سامنے بیٹھے [illegible] تھے۔ ان کے شوق کا سامان درمیانی میز پر سجا ہوا تھا لیکن [illegible] دونوں کے چہرے ویران اور خالی خالی نظر آرہے تھے۔ [illegible] اندازہ لگایا جاسکتا تھا کہ ان کے درمیان کوئی ناخوش گوار [illegible] ہو چکی تھی۔

مجھے افسوس ہوا کہ میں فون پر الجھ کر ایک اہم جنگ [illegible] کرنے کی خبر لینا بھول گیا ورنہ ان کی آزردگی کے اسباب [illegible] علم میں ضرور ہوتے۔

میں نے ٹرے میں سے مونگ پھلی کے تلے ہوئے دانے [illegible] میں لیے اور بدری کے برابر میں بیٹھ گیا۔

"تمہارے لیے پیگ بناؤں؟" رمیش نے رسمی لہجے [illegible] سے پوچھا اور میں نے اسے منع کردیا۔

"اس وقت تم دونوں کچھ اداس نظر آ رہے ہو۔ سفر کا وقت قریب آ گیا ہے؟" میں نے باری باری ان دونوں کے چہروں کا جائزہ لیتے ہوئے سوال کیا۔

"بدری کو آنے والے وقت کی فکر ستا رہی ہے۔" رمبش نے جذبات سے عاری لہجے میں کہا "تم خود ہی سوچو کہ ایک پی ایچ ڈی کیے ہوئے شخص کو از سر نو میٹرک کی کتابیں پڑھنے پر مجبور کیا جائے تو اس کے دل پر کیا گزرے گی۔ کچھ ایسا ہی حال بھائی بدری ناتھ کا ہے۔"

"لیکن تمہارا چہرہ بھی اترا ہوا ہے" میں نے مونگ پھلی کے دانے پھانک کر کہا۔

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو گے مگر اس وقت ہمیں ہمارے حال پر چھوڑ دو" بدری نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا "ہم نے اپنا بگڑا ہوا موڈ سنبھالنے کے لیے بوتل نکالی ہے اور تم پھر وہی باتیں چھیڑ رہے ہو۔"

"پھر تم موج کرو۔ میں زیادہ دیر تک خاموش بیٹھ کر تماشا نہیں دیکھ سکتا" یہ کہہ کر میں شیشے کے راستے باہر نکل گیا۔

گیٹ کے قریب ٹہلتا ہوا دربان میری صورت دیکھتے ہی مؤدب ہو گیا۔ میں بغلی سمت میں گیا تو ڈرائیور کی کھلی ہوئی کوٹھری خالی تھی۔ عقب سے لمبا چکر کاٹ کر میں کچن والی راہداری میں پہنچا تو ڈرائیور فرش پر بیٹھا خانساماں کے ساتھ سبزی بنا رہا تھا۔

مجھے دیکھ کر وہ دونوں ہی ہڑبڑا گئے۔ میں نے انہیں پرسکون بیٹھے کا اشارہ کیا اور بے تکلفی سے اس مٹیلی سی کرسی پر براجمان ہو گیا جو راہداری میں پڑی ہوئی تھی۔

"تم میں سے کسی ایک کو آج رات میرے کمرے پر نگاہ رکھنی ہے" میں نے گھٹنوں پر کہنیاں ٹیک کر رازدارانہ لہجے میں بات شروع کی تو وہ دونوں ہی میرے قریب آ گئے۔

میں نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا "رات کو کسی وقت بدری میرے کمرے میں آئے گا۔ بعد میں ضرورت ہوئی تو میں دروازہ کھول کر اپنا ہاتھ فضا میں لہراؤں گا۔ یہ اس بات کا اشارہ ہو گا کہ تم دونوں میں سے جو بھی وہاں موجود ہو وہ رمبش کو جگا کر میرے کمرے میں بھیج دے۔"

میری بات واضح تھی۔ کوئی سوال کیے بغیر وہ دونوں میرا مطلب سمجھ گئے اور میں وہاں سے اٹھ کر لابی کی طرف چل دیا جہاں ٹیلی وژن رکھا ہوا تھا۔

وہ دونوں ڈرائنگ روم میں خاموشی سے اپنے شغل میں مصروف تھے۔ میں دھیمی آواز میں ٹیلی وژن آن کر کے لابی میں جم گیا۔ ان دنوں ڈش انٹینا کی سہولت بالعموم عام نہیں ہوئی تھی اس وجہ سے ٹیلی وژن کے پروگراموں میں بہت زیادہ انتخاب کی گنجائش نہیں تھی۔ میں کارٹون دیکھنے میں مصروف ہو گیا۔

باہر رات اپنے پر پھیلا رہی تھی۔ وقت یوں ہی رینگتے رینگتے سرکتا رہا۔ نو بجے خانساماں نے مجھے بتایا کہ وہ دونوں اس وقت بھی کھانے کے بجائے پینے پلانے میں مصروف ہیں۔ میں نے ایک ٹرے میں اپنے لیے لابی میں ہی کھانا منگوایا اور ٹیلی وژن کے سامنے شکم سیر ہو کر اپنے کمرے کی طرف چل دیا۔

میں دیر تک سگریٹیں پھونکتا اور گزرے ہوئے واقعات کے بارے میں سوچتا رہا۔ نیند میری آنکھوں سے کوسوں دور تھی۔ بدری ناتھ سے ہونے والی متوقع ملاقات ایک بوجھ بن کر میرے ذہن پر سوار تھی۔

گیارہ بجے مجھے اطلاع ملی کہ وہ دونوں نشے میں دھت ہو کر حیوانوں کی طرح کھانا کھانے کے بعد جھومتے جھامتے اپنے کمرے میں چلے گئے تھے۔ میرے ذہن میں مایوسی نے سر ابھارنا شروع کر دیا۔ ایسی حالت میں بدری کے لیے یہ یاد رکھنا محال تھا کہ اس نے مجھ سے ملنے کا کوئی رازدارانہ وعدہ کیا ہوا تھا۔

میں نے نائٹ بلب روشن کر کے بتیاں گل کر دیں اور سونے کی تیاریوں میں مصروف ہو گیا۔

شہر کا وہ رہائشی علاقہ رات میں بھی بہت پرسکون تھا۔ بس قریبی ریلوے لائن سے گزرنے والی ٹرینوں اور مال گاڑیوں کی گڑگڑاہٹ اور ریلوے انجنوں کی سیٹیاں ہی اس سکون کو درہم برہم کرتی ہیں مگر یہ ایک حقیقت ہے کہ رات ہونے کے ساتھ یہ سناٹا گہرا اور پرہول ہوتا چلا جاتا ہے۔

دروازے پر دستک کی ہلکی سی آواز نے مجھے بستر میں بری طرح چونکا دیا۔ میرے جواب سے پہلے دروازہ آہستگی سے کھلا اور پھر اس کی اوٹ میں سے بدری کا چہرہ جھانکنے لگا۔ نشے اور جوش کی وجہ سے نیم تاریکی میں اس کی آنکھیں سرخ نگینوں کی طرح چمک رہی تھیں۔

میں نے بیڈ سوئچ کی ڈوری کھینچ کر ایک دیوار گیر بلب روشن کر دیا۔ بستر کے سامنے والی دیوار پر لگی ہوئی گھڑی اس وقت سوا بارہ بجا رہی تھی۔ میں بستر پر اٹھ بیٹھا۔

میں نے غور سے دیکھا کہ نشے میں ہونے کے باوجود بدری کے قدموں میں ذرا بھی لڑکھڑاہٹ نہیں تھی۔ وہ ہموار چال سے اندر آیا اور میری دعوت یا اجازت کے بغیر ایک کرسی پر بیٹھ گیا۔ میں نے بھی بستر چھوڑ کر اس کے سامنے والی کرسی سنبھال لی۔

"دیکھ لو۔ میں نے تم سے وعدہ کیا تھا اور میں یہاں آ گیا" وہ بولا۔

"لیکن وہ بچے تم نشے میں دھت تھے مجھے امید نہیں تھی کہ تمہیں اپنا وعدہ یاد رہ سکے گا۔"

اس کے ہونٹوں پر عجیب سی مسکراہٹ پھیل گئی "رمبش بہت عمدہ ہے۔ میں کم پی رہا تھا اسے زیادہ پلا رہا تھا۔ میں اداکاری نہ کرتا تو وہ بھی پینا چھوڑ دیتا۔ اب وہ نشے میں مدہوش پڑا ہوا ہے اور میں تمہارے سامنے بیٹھا ہوا ہوں کیونکہ میں تمہیں بہت زیادہ پسند

کرنے لگا ہوں۔"

میں نے خفیف سی مسکراہٹ کے ساتھ کہا "پسندیدگی کا شکریہ...... تم نے یہ بھی سوچا ہوگا کہ اسے ہوش آگیا اور اس نے تمہیں کمرے میں موجود نہ پایا تو وہ غل غپاڑہ مچانا شروع کردے گا۔"

وہ اپنے سینے پر ہاتھ مار کے بولا "میں نے پورا بندوبست کیا ہے۔ تم بے فکر رہو۔ کھانے کے بعد میں نے اس کے آخری گلاس میں اپنی رات کی ایک گولی بھی ملا دی تھی۔ وہ صبح دیر سے ہی اٹھے گا۔"

میں نے ایک گہرا سانس لے کر پوچھا "اس کے بغیر مجھ سے ملنے کا سبب کیا ہے؟"

"ایک آرزو۔ بس ایک آرزو۔" اس نے سر جھٹک کر جذباتی لہجے میں کہا "بدری ناتھ کو زندگی میں کبھی اس طرح ذلیل نہیں کیا گیا جیسے وہ آج ہوا ہے۔ میں اس کا منصوبہ ناکام بنا دوں گا ورنہ خود کو نہیں بخشوں گا۔"

"شاید تم پر بھی نشے کا گہرا اثر ہے۔ کھل کر اور ذرا ربط کے ساتھ کہو تاکہ میں بھی پوری بات سمجھ سکوں۔"

"پہلی بات یہ سن لو کہ رمیش مجھ سے دو سال جونیئر ہے مگر وہ پکا خوشامدی ہے۔ جوڑ توڑ کر کے میرے برابر تک پہنچ گیا ہے۔ عہدہ برابر ہے اور میں سینئر ہوں۔ اسے مجھ سے دبنا پڑتا ہے۔ اب وہ سازشیں کر کے مجھ سے پہلے ترقی پانے کی کوشش کر رہا ہے۔ اس کا عہدہ بڑھ جائے گا تو میں اس کا ماتحت ہو جاؤں گا۔ اس وقت بھی وہ یہی کھیل کھیل رہا ہے۔ تم سوڈے کسی خارش زدہ کتے کا آیا ہے۔ اس نے مجھے بہت ذلیل کیا ہے۔ میں اندر ہی اندر سلگ رہا ہوں، کھول رہا ہوں اور رمیش اس کے گن گا رہا ہے۔ مجھے معلوم ہے کہ وہ اس مشن کے بعد مجھے معزول کرانے اور خود ترقی پانے کے خواب دیکھ رہا ہے۔ یہ ایسی باتیں ہیں جن کا کوئی ثبوت نہیں ہے مگر میں اس کے ساتھ رہ کر دن رات بڑھتے ہوئے حسد اور رقابت کی اس تپش کو محسوس کرتا ہوں۔ تم تمہارا بھی دشمن ہے۔ رمیش نے یہی ایک بات کہی ہے۔ وہ تمہاری سفارش کے بہانے تم سے براہ راست بات کرنے پر تل گیا ہے۔ مجھے معلوم ہے کہ وہ بات یوں توڑ مروڑ کر کرے گا کہ تم مجھے نظر انداز کر کے اسے سر چڑھا لے گے۔ میں یہ بھی نہیں ہونے دوں گا۔"

"وہ تمہاری آنکھ بچا کر کسی بھی وقت ایجنسی استعمال کر سکتا ہے۔ تم اسے کیسے روک لو گے؟"

"وہ اس وقت بھی میرے پاس ہے" اس نے اپنی پھولی ہوئی جیب تھپتھپا کر کہا "وہ تم سے یہ کہنا چاہتا ہے کہ بدری کی رائے میں علی شیر بہت اچھا اور کارآمد پاکستانی ہے۔ اسے ہمارے ساتھ ٹریننگ پر بھیج دیا جائے۔ تم اس وقت تمام پاکستانیوں کا دشمن ہے۔ وہ میری طرف سے بھڑک جائے گا کہ میں نے اس کی رائے سے اختلاف کرنے کی جرأت کیوں کی۔ یہی رمیش کی اصل خواہش ہے۔"

"مجھے کسی ٹریننگ سے دلچسپی نہیں ہے۔ میں تمہیں صاف بتا رہا ہوں کہ میں را تک میں جانا پسند نہیں کرتا۔ تم میری حمایت کیوں کرتے ہو۔ یہ تمہارا آپس کا جھگڑا ہے۔ اس میں میں کیا کر سکتا ہوں۔ بہتر یہی ہوگا کہ مجھے اس لڑائی میں گھسیٹنے کی کوشش مت کرو۔ تم چاہتے تو آج رمیش کو شراب میں اپنی دوا کے بجائے کوئی زہر بھی دے سکتے تھے۔ اسے مارنے سے ڈرتے ہو تو مجھے بتاؤ میں اس کا قصہ تمام کیے دیتا ہوں۔"

"ایسی خطرناک باتیں مت کرو۔ میں ایسی کوئی خواہش نہیں کر سکتا" اس نے گھبرا کر دھیمے لہجے میں کہا "اگر تم خود اسے مار ڈالنا چاہتے ہو تب بھی تم سے کہوں گا کہ ذرا انتظار کرو۔ اسے امریکا پہنچ لینے دو۔ اس کے بعد اپنا ارمان پورا کر لینا۔ اسے یہاں کچھ ہوا تو میرے سارے خواب ادھورے رہ جائیں گے۔ میں تم سوڈے سے آج کی بدزبانی کا بدلہ نہیں لے سکوں گا۔"

"تم پھر گول مول باتیں کر رہے ہو۔ وہ امریکا کیوں جا رہا ہے؟"

"ٹریننگ کے لیے ہم دونوں کو امریکا ہی جانا ہے۔ وہ یہاں مارا گیا تو دونوں رک لیے جائیں گے۔"

"تم کو امریکا دیکھنے کا بہت شوق ہے!" میں نے ہلکے سے طنز سے کہا۔

"امریکا دیکھنے کا نہیں، تم کو سرِ بازار دیکھنے کا شوق ہے۔ میں اس کے پورے منصوبے کو تباہ کر دینا چاہتا ہوں۔ میرے سب ساتھی جانتے ہیں کہ میں کتنا بڑا ادارہ پرست ہوں۔ میرے ستارے بھی رکھو ایسے ہیں۔ میں چاہتا ہوں کہ اس کام میں تم میرا ساتھ دو۔ ہمارے ساتھ امریکا چلو اور تھوڑے دنوں کے لیے ذہنی بن کر وہاں تہلکہ مچا دو۔ اندر کی خبریں میں پہنچاؤں گا مگر دیں تم کا تو کے تک ہر خواب بکھر کر رہ جائے گا۔"

میں حیرت سے پلکیں جھپکا کر رہ گیا۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ وہ سنجیدہ تھا یا مجھ پر کوئی گہرا طنز کر رہا تھا۔ میں اسے فریب دینے کے لیے ذہنی سے علی شیر بنا تھا اور وہ مجھے علی شیر سے جعلی ذہنی بننے کی ترغیب دے رہا تھا۔ وہ میرے سمندر کی سمت گہرائی کی انتہا بھی کہ میرا ایک دشمن مجھ سے میری ہی تباہی کا خواہش مند تھا۔

"مجھے ساتھ لیا تو شاید تم یہاں سے کبھی نہ جا سکو گے۔ تم اتنی آسانی سے اپنا فیصلہ نہیں بدلے گا۔"

"سب ہو جائے گا۔ تم راضی ہو جاؤ تو میں سارا بندوبست کراؤں گا۔ ہم تمہیں بھول جائیں گے۔ تم خود لندن چلے جاؤ اور وہاں ہمارا انتظار کرو۔ میں تمہیں ایک نمبر دے دوں گا۔ وہاں اپنا سراغ چھوڑ دینا۔ میں لندن پہنچتے ہی تم سے رابطہ کروں گا اور ہم آگے کا پروگرام طے کر لیں گے۔"

"تم بہت مشکل اور ناقابلِ عمل باتیں کر رہے ہو۔ آسان اور سیدھا راستہ یہ ہے کہ رمیش کو ختم کرو اور خود غائب ہو جاؤ۔ تک کا سارا منصوبہ درہم برہم ہو جائے گا۔ بھارت سے نئے زی آسانی سے نہیں ملیں گے۔"

"تم سا گا اور راس المینڈا کی وجہ سے چکروں میں پھنس گئے ہیں۔ زینی کو ٹھکانے لگانے کے بعد اپنا کام شروع کرنا ہو گا۔ اب تک نے زینی کو بھولنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔ ہمارے متبادل بھارت سے سیدھے امریکا بھیج دیے جائیں گے۔ تک کا مشن پورا ہو جائے گا۔ اور پھر میں؟ کیا میں اپنا پورا کیریئر برباد کر لوں۔ میرے بچوں اور خاندان والوں کو میری غداری کے طعنے دیے جائیں، مجھے بھگوڑا قرار دے دیا جائے۔ میں سب کچھ تباہ نہیں کر سکتا۔"

"اپنا پورا منصوبہ بتاؤ، تو پھر شاید ہم بہتر مشورہ کر سکیں گے۔"

"تم علی شبیر کے یا پھر کسی فرضی نام سے سفر کرو گے۔ رمیش کو تمہاری بھنک بھی نہیں ملے گی۔ ہمارے امریکا پہنچنے کے بعد تمہیں ٹریننگ ہو گی کہ جب چاہو رمیش کو مار ڈالو۔ میں چند ہفتوں تک وہیں ٹریننگ کر رہا ہوں گا۔ تم دور دور سے مجھ سے رابطہ رکھو گے۔ میں ان کی کمزوریاں بتاؤں گا، تم زینی بن کر ان پر وار کرو گے۔ تک نے زینی کو بھلا دینے کی بات کی ہے۔ تمہاری ان کامیابیوں کے بعد زینی کا نام ایک ڈراؤنا خواب بن کر تک موڑے کے اعصاب پر چھا جائے گا۔ ٹریننگ ختم کر کے میں فیلڈ ورک کے لیے پاکستان آؤں گا تو تم میرے ساتھ ہو گے۔ یہاں بھی میں تجزیہ کروں گا اور تم تک کا ہر مشن ناکام بناؤ گے۔ ہو سکتا ہے کہ یہاں اصلی زینی بھی تمہارا ساتھ دینے کا فیصلہ کر لے۔"

وہ ایک مختلف مزاج اور امارت پرست شخص کی انتہا پسندانہ سوچ تھی۔ وہ اپنی تذلیل کا بدلہ لینے کے لیے سب کچھ تباہ کر دینے کے ارادے باندھ رہا تھا۔ وہ بھارت کے اسپیشل سروسز بیورو کا ایک اہم اور ذمے دار افسر تھا لیکن مجھے وہی سب کر گزرنے پر اکسانا چاہتا تھا جو میں اپنے دل کی گہرائیوں سے چاہتا تھا۔

اس کی آنکھوں کی چمک اور فرطِ جذبات سے لرزتی ہوئی آواز سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ اپنے ارادوں میں راسخ اور سنجیدہ تھا۔ اس نے اچانک ہی اپنے سارے پتے میرے سامنے رکھ دیے تھے۔

"تم کو تمہارے بڑوں نے تک موڑے کی تحویل میں دیا ہے۔ ان کی نافرمانی کر کے کیا تم را اور ایس ایس بی سے غداری کے مرتکب نہیں ہو گے۔ تک کی مسلسل ناکامیاں تمہاری بھی ناکامیاں شمار ہوں گی۔" میں نے کہا۔

"میں نے یہ سب سوچ لیا ہے۔ دوسروں کے لیے میں اپنی ذات سے غداری نہیں کر سکتا۔ میری انا کا زخم دشمن کے غرور کو نیست و نابود کر کے ہی بھرے گا۔ رہا میری ناکامیوں کے شمار کا مسئلہ تو میں اکیلا نہیں ہوں گا۔ یہ بوجھ میرا ساتھ دینے والے ہر کندھے

پر برابر برابر منتقل ہو گا۔"

"تک موڑے سے ایسا بھرپور انحراف کر کے تم پاکستان کو فائدہ پہنچاؤ گے جسے بھارت اپنا ازلی دشمن تصور کرتا ہے۔ کیا یہ خلش تم آسانی سے سہہ لو گے؟" میں نے اسے کریدا۔

"زمین پر لکیریں کھینچ دینے سے کچھ نہیں ہوتا۔ دونوں طرف بہتیرے لوگ ایسے ہیں جو اب بھی دونوں کو ایک خیال کرتے ہیں۔ ہمالیہ سے ہمالیہ تک۔ ساری دھرتی ایک ہے پھر الگ الگ فائدہ اور نقصان کیسا؟" یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے اشتعال نے اس کی کھوپڑی بالکل ہی الٹ کر رکھ دی ہو۔

"اور تم نے شروع میں جو باتیں کی تھیں، آنے والی نسلوں کے خوش حال مستقبل کے لیے دونوں طرف کے جنگی جنون کو گرانے کا عزم ظاہر کیا تھا، تمہاری اسی سوچ کی عکاسی کر رہا تھا؟"

"اس وقت میں بدری ناتھ نہیں، ایس ایس بی کا ایک افسر تھا۔ میں وہی کچھ کہہ رہا تھا جو دشمن کی سرزمین پر کامیابی حاصل کرنے کے لیے کہنا ضروری ہوتا ہے۔ ایک اتفاق ہے کہ آج میں سچ مچ وہی سوچ رہا ہوں۔ ایس ایس بی کے افسر میں سوئے ہوئے بدری ناتھ کو تک موڑے نے بیدار کیا ہے۔ اب وہ اپنا رنگ دکھائے گا۔"

"اگر میں تمہارا ساتھ نہ دوں تو تم کیا کرو گے؟" میں نے سوچتے ہوئے سوال کیا۔

"مجھے بھٹکنا پڑے گا۔ میں کوئی اور ساتھی تلاش کروں گا۔ ہو سکتا ہے کہ ٹریننگ سے یہاں واپس آنے کے بعد میں زینی سے ہی دوستی کر لوں۔ وہ یہودی اور امریکی دہشت گردوں کا سب سے بڑا دشمن ہے۔"

غیر ارادی طور پر فخر سے میرا سینہ پھول گیا۔ میں نے ایک گہرا سانس لے کر پوچھا "تک نے تمہیں ایسی کیا بات کہی ہے کہ تم اس حد تک جانے پر تل گئے ہو؟"

"یہ پوچھو کہ اس نے کیا نہیں کہا تو شاید میں جواب دے سکوں۔" وہ متاسفانہ انداز میں اپنا سر جھٹکتے ہوئے بولا "یہ حرام زادے امریکی خود کو صاف گو اور راست باز کہتے ہیں۔ صاف گوئی کی آڑ لے کر یہ کسی بھی شریف آدمی کو بھرے میں ننگا کر دینے کے عادی ہیں۔ ان کی ساری تہذیب کا معیار ذاتی پسند اور ناپسند کے گرد گھومتا ہے۔ ایسے لوگوں میں اصولوں کا دور دور تک سراغ نہیں ملتا۔"

"تمہاری ان باتوں نے مجھے یہ سوچنے پر مجبور کر دیا ہے کہ ابتدا میں میں نے تمہارا ساتھ دینے کا فیصلہ کر کے ایک سنگین غلطی کا ارتکاب کیا تھا۔" میں نے اس پر ایک اور پہلو سے ہلکا سا وار کیا۔

"تم بالکل ٹھیک سوچ رہے ہو۔ اور اب میں تم کو یہ بھی بتا دوں کہ تم نے صرف پیسے کے لالچ میں ہماری غلامی کا طوق اپنی گردن میں لٹکایا تھا۔ تمہارے کردار میں سے لالچ کا عنصر نکال دیا

جائے تو تم ایک قابلِ رشک انسان بن سکتے ہو۔ بدقسمتی یہ ہے کہ ایسی باتیں اخباری نہیں ہوتیں۔"

وہ اُٹھ اُٹھ کر ایک طرف جس ذیشان کے گن گا رہا تھا دوسری طرف اسی کو طفلانہ مشورے دے رہا تھا۔ یہ بات اس کے وہم و گمان میں بھی نہیں آسکتی تھی کہ اس وقت وہ ذیشان ہی سے ہم کلام تھا۔

اس نے خود ہی میرے لالچ کا ذکر چھیڑا تھا۔ موقع میسر آتے ہی میں نے لالچ کے تصور کو مستحکم کرنے کی نیت سے کہا "اگر میں راضی ہو بھی جاؤں تو اس لمبے سفر کے اخراجات کون دے گا؟"

وہ تلخی سے ہنس پڑا پھر بولا "میں اسی خرابی کی بات کر رہا تھا۔ تمہارے ہر مسئلے کی تان آخر کار رقم پر ہی آکر ٹوٹتی ہے۔ ہم بھارت سے ڈیڑھ کروڑ ڈالر لے کر آئے تھے۔ اس میں سے مشکل سے سات آٹھ سو ہزار ڈالر نکالے ہوں گے۔ باقی رقم حاجی ولی محمد کے حوالے ہے۔ وہ مل گئی تو میں ڈالروں سے تمہارا منہ بھر دوں گا ورنہ تمہیں دس ہزار پر قناعت کرنی ہوگی۔ یہ رقم ٹکٹ اور دوسرے اخراجات سے زیادہ ہی بیٹھے گی۔"

"تم ذیشان کی تلاش کے لیے دیے ہوئے صرف دس ہزار ڈالر کی بات کر رہے ہو؟" میں نے انجان بن کر چونکتے انداز میں سوال کیا۔

"اس میں سے ایک پیسہ بھی اِدھر خرچ نہیں ہوگا۔"

"جو رقم تمہیں مل چکی ہے اسے بھول جاؤ۔ میں ایک نئی گڈی کی بات کر رہا ہوں۔ تمہارے لیے میں اس سے زیادہ رقم نہیں دے سکوں گا۔ تم چاہو تو ذیشان کے نام کا ہوّا کھڑا کر کے امریکا میں کسی بھی بڑے جوئے خانے پر ہاتھ صاف کر سکتے ہو۔ لاکھوں ڈالر ہاتھ آجائیں گے۔"

"یہ سب بعد کی باتیں ہیں۔ پہلے مجھے یہ فیصلہ کرنا ہوگا کہ میں کہاں تک تمہارا ساتھ دے سکتا ہوں۔ یہ جواب تمہیں کل ہی مل سکے گا" میں نے سب کچھ طے کر لینے کے بعد بے پروائی سے کہا۔

"میں انتظار کروں گا۔ یہ یاد رکھنا کہ تم نے انکار کیا تو مجھے مایوسی ہوگی۔"

"بنیادی طور پر میں تمہارے منصوبے سے متفق ہو چکا ہوں۔ اگر ایس ایس پی کا ایک افسر اتنی ہمت کر سکتا ہے تو پھر میرے لیے کیا رکاوٹ ہو سکتی ہے۔ مجھے صرف یہ دیکھنا ہے کہ سفری دستاویزات کا کیا بنے گا اور میرے لیے کس نام سے سفر کرنا سود مند رہے گا۔"

"سفر کے لیے اصل نام استعمال کرنے میں کیا حرج ہے؟" اس نے پوچھا "بعد میں تم ضرورت کے مطابق اپنے ہزار نام تبدیل کر سکتے ہو۔ کوئی تمہیں نہیں پکڑ سکے گا۔"

"میرا اصل نام ریمبش کے ساتھ شاید تک موڑلے کو بھی معلوم ہو جائے۔ اس کے استعمال سے گریز ہی مناسب رہے گا۔ اس بارے میں بھی کل تک کوئی نہ کوئی فیصلہ کر لوں گا۔"

اس نے اٹھ کر اپنے دونوں بازو فضا میں پھیلا دیے اور میں نے بڑھ کر اسے سینے سے لگا لیا۔

وہ لاکھ ایس ایس پی کا ایک سفاک افسر سہی لیکن تک موڑلے کی زبان سے نکلے ہوئے چند زہریلے لفظوں نے اس کے دل پر ایسے گہرے گھاؤ لگائے تھے کہ اس کی کایا پلٹ ہو کر رہ گئی تھی۔ بیچارہ اپنے انتقام کی تسکین کے لیے مجھے استعمال کرنا چاہ رہا تھا مگر حقیقت یہ تھی کہ نادانستگی میں میرے اور اسمگل ناسک فورس کے مقاصد کی تکمیل کے لیے وہ ایک اہم آلۂ کار بنتے جا رہا تھا اور اس حیثیت میں لائقِ احترام ہو چکا تھا۔

اس وقت میری اور اس کی مثال چھری اور خربوزے جیسی تھی۔ چھری خربوزے پر گرے یا خربوزہ چھری پر، دونوں صورتوں میں انجام ایک ہی ہوتا ہے۔

مجھ سے بغل گیر ہونے کے بعد وہ بوجھل قدموں سے واپس چل دیا۔ تیا مجبوراً ہونے کے بعد میں اس کے ساتھ ساتھ اس کے کمرے میں پہنچا تو ریمبش اکڑوں مسہری پر دائیں پہلو کے بل کسی مردے کی طرح ساکت پڑا ہوا تھا۔ اگر کمرے کی فضا میں اس کے سانسوں کی گہری گہری آوازیں نہ گونج رہی ہوتیں تو اس کے بارے میں دور سے کوئی فیصلہ کرنا محال ہوتا۔

"تک چاہ رہا ہے کہ اسے اسی وقت ذبح کر دیا جائے" میں نے بدری کو خوش کرنے کے لیے ریمبش کو گھورتے ہوئے تلخ لہجے میں کہا "اس کی سازشیں اب جلدی اسے لے ڈوبیں گی۔"

"اس کا انحصار تمہاری مرضی پر ہوگا۔ میں تمہارے اوپر اپنی رائے مسلط نہیں کروں گا" بدری خود کو الگ تھلگ رکھتے ہوئے مجھے مسلسل ریمبش کے قتل کی ترغیب دے رہا تھا۔

میں اسے وہیں چھوڑ کر لوٹ آیا۔ کمرے میں داخل ہونے سے پہلے ہی کہیں سے ایک سایہ میرے قریب رینگ آیا۔ وہ میرا خانساماں تھا جس نے اپنا ادھیڑ جسم اور چہرہ چادر کی اوٹ میں چھپایا ہوا تھا۔ مجھے یقین تھا کہ چادر کی اوٹ میں چھپا ہوا اس کا داہنا ہاتھ کسی نہ کسی آتشیں ہتھیار کے دستے پر جما ہوا ہوگا۔

"جا کر آرام کرو۔ اب مجھے کسی کی موجودگی کی ضرورت نہیں ہے" میرا فقرہ مکمل ہوتے ہی وہ ایک طرف چل دیا اور میں اپنے کمرے میں جا کر بستر پر گر گیا۔

میرے امریکا کے سفر کا معاملہ سرے سے ختم ہو جانے کے بعد ایک مرتبہ پھر پوری شدت سے سامنے آچکا تھا۔ وہ ایسی بہترین صورت حال تھی کہ اسے نظرانداز کرنے کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا تھا۔ امریکا پہنچ کر میں نہ صرف تک موڑلے کے شیاما طوفان میں دہشت کی لہر دوڑا سکتا تھا بلکہ زہرہ شاہ روکے "آنٹی نیل" کراچی کے گھر میں ہراساں کرنے کے جہنم واصل کرنے کے اپنے خواب کو بھی پایۂ تکمیل تک پہنچا سکتا تھا۔

جوش اور ہیجان کے عالم میں میری نیند سرے سے اچاٹ ہو گئی۔ میں شدت سے اپنے گھر کی ضرورت محسوس کر رہا تھا جہاں

میری خوشی میں شریک ہونے والے دوسرے لوگ بھی موجود تھے۔
یہ انسان کی فطرت ہے کہ وہ خوشی اور غم کے عالم میں دوسروں کو اپنے احساسات میں شریک کر کے ہی سکون اور راحت محسوس کرتا ہے اور اگر اسے یہ ذہنی رفاقت میسر نہ آ سکے تو پھر وہ یہ خوشی اور صدمے کو بیزاری کر سرد مہری سے جھیل جاتا ہے۔

وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ میری بے چینی میں اضافہ ہوتا رہا۔ دیوار گیر کلاک کی سوئیاں ڈھائی بجے سے بھی آگے بڑھ چکی تھیں۔ میرے دل میں کئی بار شدید خواہش پیدا ہوئی کہ گھر فون کر کے سب کو اپنی ایک بڑی کامیابی کی انوکھی خوشی میں شریک کر لوں لیکن میں ان لوگوں کی نیند خراب ہونے کے خیال سے پھر باز رک گیا۔ صرف چند گھنٹوں کی بات تھی۔ صبح ہوتے ہی میں انہیں اس خوش خبری میں شریک کر سکتا تھا۔

بدری ناتھ کے بیان کے مطابق میرے سفر کا پہلا پڑاؤ لندن میں ہونا تھا جہاں میں نے غزالہ کی تلاش کی جان گسل جدوجہد میں ایک طویل عرصہ گزارا تھا۔ میرے ذہن میں تصوراتی خاکے بننے اور بگڑنے لگے۔

لندن ہمیشہ سے روشنیوں کا شہر کہلاتا رہا تھا۔ اس شہر کی سب سے بڑی شناخت دریائے ٹیمز کو قرار دیا جاتا تھا جو نہایت کاہلانہ انداز میں آبادی کے بیچوں بیچ بہتا رہتا ہے۔ دریا کے دونوں کناروں کو کہیں بالائی پلوں سے ملایا گیا تھا اور کہیں لندن کی روایتی ٹیوب سرنگوں ہی سرنگوں میں نیچے سے دریا کے پار پہنچا دیتی ہے۔
مجھے ٹرافالگر اسکوائر یاد آیا جہاں سال کے بارہ مہینے ہر وقت بھانت بھانت کے سیاحوں کا ہجوم نظر آتا ہے اور اسی ہجوم میں سیکڑوں کبوتروں کے غول سیاحوں کے ہاتھوں سے باجرے کے دانے چگنے کے لیے مانوس اور والہانہ انداز میں یلغار کرتے رہتے ہیں۔
مے فیئر کی پیچ در پیچ تنگ تنگ اور پراسرار گلیاں جن کے درمیان پھیرے لگا کے بھی سیاحوں کا دل نہیں بھرتا۔ آکسفورڈ اسٹریٹ کی ساز و سامان سے لدی پھندی دکانیں اور بڑے بڑے ڈیپارٹمنٹل اسٹورز۔ وہ سب ٹریڈ اشارز اور آرتھر نیل کے خلاف ہونے والی جنگ میں میری گزرگاہ بننے والے تھے۔
متوقع سفر کی رنگین و سنگین کہانیوں کے خاکے بنانے اور بگاڑنے آخر کار مجھے نیند آ ہی گئی۔

دن بھر کوئی قابل ذکر کام نہ کرنے کے باوجود میں یوں گدھے گھوڑے بیچ کر سویا کہ دوبارہ آنکھ کھلی تو دن کے گیارہ بج رہے تھے۔ میں نے ہڑبڑا کر بستر چھوڑا اور سیدھا باتھ روم میں جا گھسا۔
شیو کرتے ہوئے مجھے خیال آیا کہ میں سونے سے پہلے سفر کے بارے میں سوچتے ہوئے ایک اہم نکتے کو بالکل نظرانداز کیے رہا تھا۔ اول خان ایک سنجیدہ، بردبار اور خاندانی آدمی تھا۔ ایس پی الف میں اس کی وجہ سے وارا نیارا اسے ملک تو کیا شہر بھی چھوڑنے کی اجازت نہیں دے سکتی تھی۔
دوسری طرف سلطان شاہ اور غزالہ کا معاملہ بالکل مختلف تھا۔ سفر کا اعلان ہوتے ہی وہ دونوں پابہ رکاب ہو جاتے اور میں ان میں سے کسی کو بھی نہیں روک سکتا تھا جب کہ فنی اعتبار سے اس سفر میں میرا تنہا جانا ہی بہتر اور محفوظ تھا۔ ان چلتے پھرتے اشتہاروں کے ساتھ میں شناخت کے علاوہ دوسرے کئی مسائل میں گھر سکتا تھا۔
غزالہ میری بیوی تھی۔ وہ ٹوٹ کر مجھے چاہتی تھی کیونکہ پوری دنیا میں میرے سوا اس کا کوئی سچا رشتے دار نہیں تھا۔ اپنے بھائی کامران کی موت کے بعد اس کا سہارا سر سے ختم ہو چکا تھا۔ دادو والے وسیع اور پرتعیش فلیٹ کے سوا کوئی گھر ایسا نہیں تھا جہاں چھوڑ کر میں بے فکری سے سفر پر نکل کھڑا ہوتا۔ ان مجبوریوں کی بنا پر غزالہ میرے ساتھ چلنے پر مصر ہو جاتی تو میں اسے بے یار و مددگار نہیں چھوڑ سکتا تھا۔
رہی دوری تو وہ پیدائشی طور پر سیلانی طبیعت کی مالک تھی اور امریکا اس کا موروثی وطن تھا۔ پچھلے مہینوں میں وہ کم از کم دو بار امریکا جانے کے لیے پر تول چکی تھی۔ یہ ممکن ہی نہیں تھا کہ میں آرتھر نیل کی سرکوبی کے ارادے سے نکلتا اور وہ ائرپورٹ پر خوش دلی سے مجھے الوداع کہہ کر گھر لوٹ آتی۔ اس کی دانست میں واشنگٹن کا وائٹ ہاؤس اس کے باپ کے اصل قاتل کا مسکن تھا اور آرتھر نیل شمعی لابچہ کے قتل کی سازش کرنے والے ٹولے کا ایک سرگرم یہودی رکن تھا۔ ان سے انتقام لینے کے لیے وہ اس سنہری موقع کو ضائع نہیں کر سکتی تھی۔
اگر وہ دونوں ہی ہم رکاب سفر پر تل جاتیں تو سلطان شاہ کے لیے کراچی میں رہ کر بھاگیں بھاگیں کرتے ہوئے فلیٹ کی چوکیداری کرنے کا کوئی جواز باقی نہیں رہتا تھا۔ اخلاقی طور پر اسے ساتھ لے جانا میرا فرض بن جاتا۔
ان تینوں سے نمٹنا ایک دشوار اور پیچیدہ مرحلہ تھا جو میرے اصل کام سے زیادہ کٹھن ثابت ہو سکتا تھا۔ مسلسل کرنے ہونے بھی میں اس مسئلے کا کوئی حل نہیں سوچ سکا۔
میرا اندازہ تھا کہ اس وقت اول خان اپنے دفتر میں موجود ہوگا۔ بہتر یہی تھا کہ میں اپنے مسئلے کا حل اس کے سر ڈال دیتا۔ اس کی ناصحانہ بریفنگ کے بعد میرے اوپر ہونے والی سہ طرفہ یلغار کا زور خاصا کم ہو سکتا تھا۔
فون کا سلسلہ ملتے ہی سلام دعا کے بعد میں نے اسے بتایا "میں سر منڈانے کا فیصلہ کر چکا ہوں لیکن اب اولوں کی برسات سے خوف زدہ ہوں۔ اس معاملے میں تم کیا کر سکتے ہو؟"
"مضبوط آہنی ہیلمٹ پیش کر سکتا ہوں" اس نے خوش گوار موڈ میں جواب دیا "اصل قصہ کیا ہے؟"
"بدری ناتھ بابک ہی تک موڑ لے سے خفا ہو گیا ہے۔" مختصر الفاظ میں یوں کہہ لو کہ اس نے تک موڑ لے کی ہر سازش کو ناکام

جانے کا مصمم ارادہ کرلیا ہے اور اس بارے میں میری مدد کا خواہاں ہے۔"

"ہاں نہیں! یہ تو الٹی گنگا بہنے لگی ہے۔" وہ میری بات کاٹ کر تحیر زدہ انداز میں بولا۔

"ہمارے فرد رہوں تو سب کچھ ہونے لگتا ہے۔ مسئلہ یہ ہے کہ اس مشن کی تکمیل کے لیے مجھے امریکا جانا ہوگا۔ چند ہفتوں بعد ہم واپس کراچی لوٹ آئیں گے۔"

"امریکا میں وہ تم سے کیا کام لینا چاہ رہا ہے؟" ارباب خان کی حیرت میں اضافہ ہوتا جا رہا تھا۔

"ملاقات ہوگی تو پوری تفصیل بتا دوں گا۔ یوں سمجھ لو کہ وہاں ہم تزک بیگ اور اس کے حواریوں کو کیفرِ کردار تک پہنچائیں گے۔ بدری وہاں اپنی ٹریننگ کے ساتھ ساتھ ان کی مخبری بھی کرتا رہے گا۔"

"شاندار منصوبہ ہے۔ تمہیں پہلی فرصت میں اس کے ساتھ نکل جانا چاہیے۔"

میں نے یہ وضاحت ضروری نہیں سمجھی کہ ہمیں اس سفر پر الگ الگ روانہ ہونا تھا بلکہ اسے اصل مسئلے کی طرف لاتے ہوئے کہا "یہ خبر میں نے سب سے پہلے تمہیں سنائی ہے۔ دوشیزائیں بھی اس سفر پر جانے کی ضد کر رہی ہیں۔"

"انھیں تم کیسے لے جا سکو گے؟" ارباب خان نے خفگی سے کہا۔ "بدری کے ساتھ عورتوں کو لے جانا کسی بھی طرح مناسب نہیں ہوگا۔ یہ بات انھیں سمجھ لینی چاہیے۔"

"بدری میرے ساتھ نہیں ہوگا۔ وہ تک کی ہدایت پر بعد میں سفر پر نکلے گا۔ عورتوں سے یہ بہانہ کر بھی لیا جائے تو وہ الگ سفر کرنے کی بات کریں گی۔ یہ معاملہ اتنا سیدھا نہیں ہے۔"

"میں ابھی گھر جا کر ان تینوں کے ردِعمل کا جائزہ لیتا ہوں۔ تم دس بجے گھر آجاؤ۔ مل جل کر کوئی نہ کوئی حل نکال لیا جائے گا۔ یہ موقع ضائع نہیں ہونا چاہیے۔ میں حیران ہوں کہ بدری کو کیا ہوا ہے؟"

"بس انسان ایسی ہی عجیب و غریب شے ہے۔ من مانی پر آئے تو دنیا جہان کے اندھیروں کو مات دے بیٹھتا ہے۔ تفصیلات سن کر تمہیں اپنے کانوں پر یقین نہیں آئے گا۔"

"میرے لیے تو وہ بھی ناقابلِ یقین ہے جو تم بتا چکے ہو۔ اس پر دس بجے ہی بات ہوگی۔"

اس فون کال سے فارغ ہو کر میں باہر نکلا تو میز پر ناشتا تیار تھا۔ خانساماں نے یہ بتا کر میری حیرت دور کر دی کہ رمیش بھی مجھ سے ذرا دیر پہلے ہی بیدار ہو کر کمرے سے نکلا تھا۔ میرے بیٹھتے ہی وہ بھی آ گیا۔ پچھلی رات کی بسیار نوشی کی وجہ سے اس کی آنکھیں خمار آلود ہو رہی تھیں۔

"آج بہت دیر سے سو کر اٹھے ہو۔" میں نے مسکرا کر اس کا استقبال کرتے ہوئے کہا۔

"اور اپنے بارے میں کیا خیال ہے؟" اس نے برجستہ جوابی سوال کر ڈالا۔

"بدری کو بھی بلالو۔ وہ ہمارے ساتھ چائے ہی پی لے گا۔" میں نے فوراً بعد کہا۔

"وہ کچھ روٹھا ہوا ہے اور ناشتے کے بعد سے باہر باغبانی میں مصروف ہے۔ اسے وہیں رہنے دو۔"

میں رمیش کے ساتھ ناشتے میں مصروف ہو گیا۔ میز پر کچھ دیر خاموشی رہی پھر رمیش نے ادھر ادھر دیکھتے ہوئے رازدارانہ لہجے میں اچانک ہی مجھ سے پوچھ لیا "تم ہمارے ساتھ ٹریننگ پر چلو گے؟"

"مجھے ٹریننگ سے کوئی دلچسپی نہیں ہے" میں نے خشک لہجے میں کہا "تم وردوں کے ساتھ معاملات ختم ہو جانے کے بعد میں اس انتظار میں ہوں کہ تم کب جاؤ گے تاکہ میں ملک کے بالائی علاقوں کی طرف نکل سکوں۔"

"یہ تجربہ را کی ملازمت سے بہت بہتر اور رنگین رہے گا۔ ہم امریکا جا رہے ہیں" اس نے اسی رازداری کے ساتھ مجھے لالچ دینے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔

میں اس کا مطلب سمجھ رہا تھا۔ وہ کسی بھی حیلے سے میری رضامندی حاصل کر کے تک موڑلے سے براہِ راست گفتگو کرنے کا موقع نکالنا چاہ رہا تھا۔ میں نے رکھائی سے کہا "میں خوشنما جال میں پھنسنے والوں میں سے نہیں ہوں۔ کوئی بھی مستقل پابندی میرے مزاج کے خلاف ہوگی۔ بہتر یہی ہے کہ تم کوئی اور تلاش کر لو۔"

"اپنے ساتھی کے بارے میں تمہارا کیا خیال ہے؟" اس نے سخت تیز لہجے میں پوچھا۔

"کس ساتھی کی بات کر رہے ہو؟" میں نے چونک کر سوال کیا۔

"دری جو تک موڑلے سے ملنے گیا تھا۔ وہ بھی بھروسے کا آدمی معلوم ہوتا ہے۔"

"وہ میرا دستِ راست ہے۔ میں اسے گنوانا پسند نہیں کروں گا" میں نے وہ بات بھی ختم کر دی۔

میں ناشتا ختم کر کے اٹھ ہی رہا تھا کہ بدری نظر آ گیا۔ میں نے اس موقع کو غنیمت سمجھتے ہوئے اسے فوراً اپنے کمرے میں بلا لیا۔ وہ اپنے دستانے ہاتھوں کو اپنی شرٹ سے خشک کرتا ہوا میری طرف چلا آیا۔

"میں نے سنا ہے کہ تم لوگ ٹریننگ پر امریکا جا رہے ہو؟" اس کے آتے ہی میں نے سوال کر ڈالا۔

وہ چونک پڑا "امریکا کے بارے میں تمہیں کس نے بتایا؟ یہ بات تو اب تک چھپائی گئی ہے۔"

"وہ بھی ابھی رمیش نے بتایا ہے" میں نے بے رحمانہ صاف گوئی سے کام لیتے ہوئے کہا۔ رمیش کے چہرے کا رنگ اڑ گیا اور اس نے سٹپٹا کر جانے کی بپالی منہ سے لگالی۔

"خوب!" بدری نے طنزیہ انداز میں کہا "اور کیا بتایا ہے اس نے؟"

"یہ مجھے بھی لے جانا چاہتا تھا۔ تم کان کھول کر سن لو کہ اب تم دونوں سے میرے سارے معاملات ختم ہو چکے ہیں۔ یہاں اپنا وقت پورا کرو اور چلے جاؤ۔ میں تمہارے ساتھ کہیں نہیں جا سکتا" یہ کہتے ہوئے میں نے دیکھ لیا تھا کہ اپنی رنجش کی وجہ سے بدری کی پتلون کی جیب اس وقت بھی پھولی ہوئی تھی۔

"اچھا ہوا کہ تم نے بات صاف کر دی۔ میں مشکل ہی سے تمہیں لے جانے کی اجازت دیتا۔"

"چلو ہو تو اس مشکل سے بچانے کے چند ڈالر میرے حساب میں جمع کر لینا" یہ کہہ کر میں اپنے کمرے کی طرف چل دیا۔

رمیش نے بے خبری کے باعث جس غلطی کا ارتکاب کیا تھا، میں نے اپنی دانست میں اس کا پورا فائدہ بدری کو منتقل کر دیا تھا۔ میری رضاحت کے بعد رمیش میری سفارش کے بجائے تک کو درخلانے کی کسی کوشش کے لیے بدری سے اپیل نہیں مانگ سکتا تھا۔

نار ہو کے غیر آباد مکان میں اخبار نہیں آتا تھا۔ ان دونوں کے آجانے کے بعد میں نے دانستہ اخبار نہیں لگوایا تا کہ وہ شہر کے بارے میں زیادہ باخبر نہ ہو سکیں۔ ان کی معلومات کے لیے سرکاری محکموں کی بجتی میں کندن بنی ہوئی روکی خبریں کافی تھیں جو ٹیلی وژن کے خبرنامے میں سنائی جاتی تھیں۔

اخبار نہ ہونے کی وجہ سے خواب گاہ میں میرے لیے کوئی مصروفیت نہیں تھی۔ میں نے آہستہ آہستہ روانگی کی تیاری شروع کر دی۔ میں کل از وقت فلیٹ پر پہنچ کر اول خان کا کام بگاڑنا نہیں چاہتا تھا۔

پچھلی رات بدری میرا مضبوط حلیف بن چکا تھا لیکن رمیش کی موجودگی میں میں اس سے کھل کر بات نہیں کر سکتا تھا۔ ان دونوں کے درمیان پیدا ہونے والی کشیدگی نے تعطل میں مزید اضافہ کر دیا تھا۔ تیار ہونے کے بعد میں نے اس ماحول میں رکے رہنے کے بجائے فوری روانگی کا فیصلہ کر لیا۔

شہر کی سڑکوں پر آوارہ گردی کر کے میں اپنا فاضل وقت بہتر انداز میں گزار سکتا تھا۔

ٹھیک دو بجے میں فلیٹ پر پہنچا تو وہاں بہت بے چینی سے میرا انتظار کیا جا رہا تھا۔

میرے بیٹھنے سے پہلے ہی دریا کی زبان چل پڑی "مبارک ہو، اول خان نے بتایا ہے کہ تم نے را کے ایک افسر کو توڑ کر ایک انوکھی اور نادر جیت کا میابی حاصل کی ہے مگر یہ بھی سن لو کہ تم اکیلے امریکا نہیں جاؤ گے۔ وہاں مجھے بھی اپنے کئی حساب برابر کرنے ہیں۔ میں تمہارے ساتھ جاؤں گی۔"

"تم عجیب بات کر رہی ہو۔ میں وہاں سیاحت یا تفریح کے لیے نہیں جا رہا۔ مجھے کام کرنا ہے" میں نے احتجاج کیا "میں تمہیں اپنے ساتھ کہاں لیے پھروں گا۔"

"میں اپنی دیکھ بھال خود کر سکتی ہوں۔ وہاں پہنچنے کے بعد چاہو تو اپنا راستہ الگ کر لینا۔ واپسی پر ہم دونوں دوبارہ یکجا ہو سکتے ہیں۔ میں تمہارے گلے کا ہار نہیں بنوں گی۔"

میں نے بے بسی سے اول خان کی طرف دیکھا تو اس نے اثبات میں اپنا سر ہلاتے ہوئے نرمی سے کہا "یہ تقریباً طے ہو چکا ہے۔ غزالہ اور سلطان شاہ دریا کے حق میں دست بردار ہو گئے ہیں۔"

"سفر کے ساتھی ایک ہی رہیں تو اچھا ہوتا ہے۔ اس بار بھی دریا کو تمہارے ساتھ جانا چاہیے" سلطان شاہ نے جھجکتے ہوئے لہجے میں اپنا خیال ظاہر کیا اور میں اسے گھورنے لگا۔

"پہلے دریا میرے ساتھ کب گئی ہے جو تم اتنی لمبی چوڑی بکواس کر رہے ہو۔"

"بنکاک کا سفر ایک رات کا تھا لیکن سفر ہی تھا۔ اس بار چند ہفتوں کی بات ہے۔ اچھا ہے کہ تم دونوں ایک دوسرے کی سفری ضروریات کا خیال رکھ سکو گے۔ میں یہاں غزالہ کی دیکھ بھال کر لوں گا۔"

"سلطان شاہ! تم پر لعنت!" دریا نے کھلکھلا کر کہا "تم نے اگر ہر بات کو اسی طرح بنکاک سے ملانے رہے تو ایک دن بنکاک ہی میں ڈوب کر مرو گے۔"

"تمہاری یہ خواہش کبھی پوری نہیں ہو گی" سلطان شاہ مسکراتے ہوئے بولا "تمہارے دونوں سفر یکساں ہوں گے۔ پچھلا سفر ذرا چھوٹا تھا اب خلائی سفر لمبا ہو گا۔ اسی وجہ سے ہم نے تمہیں زیٹی کے ساتھ جانے کی اجازت دینے کا فیصلہ کیا ہے۔ میں نے کوئی غلط موازنہ نہیں کیا تھا۔"

غزالہ خاموشی سے مسکرائے جا رہی تھی لیکن میں نے بھانپ لیا تھا کہ اس کی نگاہوں میں میرے لیے شکایت پنہاں تھی۔ میں نے گلا صاف کر کے کہا "یہ بلا وجہ کی بحث ہے۔ دریا آ گئی تو جلد ہی تنہا رک جائے گی۔ مجھے بدری کے انتظار کے لیے چند روز لندن میں ٹھہرنا ہو گا۔ آگے کے پروگرام کا ابھی کچھ پتا نہیں ہے۔"

"یہ باتیں ہوتی ہی رہتی ہیں۔ تم اپنی۔ نار، بدری کا دماغ کیسے الٹ گیا؟" اول خان نے پوچھا۔

"بدری پر میں نے کوئی کام نہیں کیا۔ اسے کمک ہوئے نے بغاوت پر آمادہ کیا ہے۔ میری کامیابی کا کریڈٹ صرف اتنا ہے کہ بدری کی نظروں میں میرا کوئی مقام تھا۔ اس نے دل کی بات مجھ سے کہہ ڈالی۔"

"امریکا میں تم روزی کیا کرو گے؟" سلطان نثار نے سادگی سے پوچھا۔

"بدری ہمارے دشمنوں کے خلاف بدترین عزائم لیے بیٹھا ہے۔ ان ہی پر عمل کیا جائے گا۔"

"میں بدری کے نہیں، تمہارے اور ویرا کے بارے میں پوچھ رہا ہوں۔"

سلطان نثار کے اس ہلکے پھلکے مذاق پر ایک قہقہہ بلند ہوا اور میں بھی اس ہنسی میں شریک ہو گیا۔ مجھے یہ اندازہ تھا کہ ان لوگوں نے رضامندانہ طور پر ویرا کو میرے ساتھ امریکا جانے کی اجازت نہیں دی ہو گی۔ اس فیصلے کے پیچھے ان کی مفاہمت سے کہیں زیادہ اول خان کی کوششوں اور نصیحتوں کا دخل معلوم ہو رہا تھا۔ ایسی صورت میں انہیں اپنے دل کا غبار نکالنے کا تھوڑا بہت حق بھی نہ دینا زیادتی کے مترادف ہوتا۔

"بات پھر کاٹ دی گئی۔ میں تمہاری کہانی کا منتظر ہوں" اول خان نے مجھے یاد دلایا۔

میں نے اپنی، بدری اور نک موزلے کی گفتگو سے دو حصہ شروع کر دیا۔

میں بدری ناتھ کی سوچ میں انقلابی تبدیلی لانے والے واقعات میں شروع سے آخر تک کسی نہ کسی طرح شریک رہا تھا پھر بھی مجھے اس کے آخری فیصلے پر مشکل سے یقین آیا تھا۔ ان جاں لوگوں کے لیے وہ میری سنائی ہوئی ایک کہانی سے زیادہ کچھ بھی نہیں تھا اس وجہ سے ان کے لیے وہ سب حیران کن تھا۔ اول خان کا اصرار تھا کہ بدری ناتھ جیسے تجربے کار سیکرٹ ایجنٹ کے اس منحرفانہ فیصلے کا محرک صرف نک موزلے کا رویہ نہیں تھا بلکہ اسے بددل کرنے میں رمیش اگروال کی ریشہ دوانیوں، رقابت اور سازشوں کا زیادہ دخل تھا جو برسوں سے بدری کے دل میں ایک ناسور پیدا کر رہی تھیں۔ نک موزلے کی تلخ و ترش باتوں نے اس پرانے زخم پر نشتر کا کام کیا تھا جس کے نتیجے میں سارا چھپا ہوا لاوا یکلخت باہر آ گیا تھا۔

"تم نے اچھی طرح اندازہ لگا لیا ہے کہ وہ پوری طرح سنجیدہ ہے۔ ایسا نہ ہو کہ وقت گزرنے کے ساتھ اسے اپنا غلط فیصلے کا احساس ہو اور وہ تمہارا ساتھ چھوڑ کر دوبارہ اپنی وفاداری اختیار کر لے۔" میری کہانی ختم ہونے کے کئی منٹ بعد ویرا نے تفکر آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"یہ پہلی اور بنیادی بات تھی جسے میں نظر انداز نہیں کر سکتا تھا۔" میں نے ویرا کے سوال کا برا مانے بغیر پورے اعتماد سے جواب دیا۔ "اگر میں اندازے کی غلطی نہیں کر رہا تو وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ اس کا یہ موقف زیادہ سخت اور بے لچک ہوتا چلا جائے گا۔"

"کسی اور کے بارے میں پہلے سے کوئی بھی بات سو فیصد وثوق سے نہیں کہی جا سکتی" سلطان نثار بولا۔ "اگر کسی وجہ سے ویرا کا اندیشہ درست ثابت ہوا تو کیا ہو گا؟"

"دکھ بھی نہیں ہو گا۔ ہم آج بھی بدری کی مدد کے بغیر اپنے مشن پر کام کر رہے ہیں۔ اتنا ضرور ہو گا کہ اس وقت تک میں ملک سے باہر نکل چکا ہوں گا اور ویرا اس انجینا کی لگائی ہوئی آگ آزرک نتل کے دامن کی طرف بڑھ رہی ہو گی۔"

"سب رکھو دیں رہ جائے گا۔ بس میدان جنگ بدل جائے گا" ویرا تاکیدی انداز میں بڑبڑائی۔

"تو کیا آپ بہت جلد روانہ ہونے کا ارادہ کر چکے ہیں؟" غزالہ نے بے چینی سے پوچھا۔

"میں سفری دستاویزات مکمل ہونے کے بعد ایک منٹ بھی یہاں نہیں رکوں گا۔ میں بالکل اکیلا جانا چاہتا ہوں تاکہ پوری بے فکری کے ساتھ اپنی لڑائی لڑ سکوں۔ اب اگر تم لوگوں نے ویرا کو میرے ساتھ بھیجنے کا فیصلہ کر لیا ہے تو وہ شوق سے امریکا جائے مگر وہ مجھ سے الگ رہے گی۔ حالات خراب ہوئے تو میں خود ہی اسے کہیں نہ کہیں تلاش کر لوں گا۔"

ویرا کے بارے میں میں نے جن فقروں کو دہرایا، وہ بے مقصد نہیں تھے۔ میں تنہائی میں غزالہ کا سامنا کرنے سے پہلے اسے یہ باور کرانا چاہتا تھا کہ مجھے ویرا کو اپنے ساتھ لے جانے کی کوئی آرزو نہیں تھی۔

"میرے کاغذات موجود ہیں" ویرا نے میری بات مکمل ہونے پر انکشاف کیا۔ "ابھی میرا اقامتی ویزے کی مدت سے زیادہ ہو چکا ہے۔ اسے قانونی صورت مل جائے تو میں سفر کے لیے تیار ہوں۔"

مجھے یاد تھا کہ جن دنوں میں یورپ سے چھپتا چھپاتا رچرڈ ولک کے فرضی نام سے کراچی پہنچا تھا تو میرے تعاقب میں ویرا بھی چارٹرڈ کیے ہوئے ایک جہاز میں ماریا تا گبرائیل کے نام سے میلان سے پرواز کر کے کراچی پہنچی تھی۔ اس کا فلورینس کی اطالوی ہوا باز اسے کراچی پہنچانے کے چند روز بعد اپنے وطن واپس روانہ ہو گیا تھا۔ وہ ان دنوں کی بات تھی جب جمی لائبیا اپنے پورے اقتدار اور دبدبے کے ساتھ ٹی پر حکمرانی کر رہا تھا اور اس کی وجہ سے ہر شخص ویرا کا احترام کرنے پر مجبور تھا۔

میں نے لمحوں ہی لمحوں میں اس نکتے کا تجزیہ کیا اور اسی نتیجے پر پہنچا کہ ٹی کی قیادت تبدیل ہونے کے ساتھ ماضی کی ہر بات ابو الفضل اور ان کے ساتھیوں کے علم میں آ چکی تھی۔ میری وجہ سے وہ ویرا کے بھی خون کے پیاسے تھے۔ انہوں نے اس کی نقل و حرکت کا سراغ لگانے کی کوشش ضرور کی ہو گی اور یہ بات بھی معلوم کر لی ہو گی کہ ویرا نے یورپ سے پاکستان کی طرف سفر کرنے کے لیے ماریا تا گبرائیل کا نام اختیار کیا تھا۔

ویرا کسی بھی بین الاقوامی سفر میں دوبارہ وہی نام استعمال کرتی تو پہچانی جا سکتی تھی۔ امریکا میں کوئی فرد بکا ماریا ہونے کی وجہ سے اس کے پہچانے جانے کے امکانات بہت قوی تھے۔ اس نتیجے پر پہنچتے ہی میں نے کہا "اس بار تم کسی اور نام سے سفر کرو گی۔" ویرا نے

کاغذات کو جلا کر تلف کر دو۔"

بحث ویرا کے خمیر میں شامل تھی۔ سوچے سمجھے بغیر وہ کسی بات پر اندھا دھند عمل نہیں کرتی تھی۔ اس نے بحث کے بعد دیگرے سوالات کرنے شروع کر دیے۔ بات سمجھ میں آتے ہی اس نے ہتھیار ڈال دیے۔

"نئے پاسپورٹ اور ویزوں کے لیے تم دونوں کی تصاویر درکار ہوں گی" ارل خان نے کہا "یہ کام آج ہی کر لیا جائے تو بہتر ہوگا تاکہ ایک دو دن میں تیاری مکمل ہو سکے۔"

"ویزوں کا معاملہ سنگین ہے" ویرا بولی "ایک ساتھ ہم دونوں کی تصاویر امریکی قونصل خانے میں داخل کی گئیں تو دونوں ہی مصیبت میں پھنس جائیں گے۔ ہو سکتا ہے کہ ویزے ہی نہ ملیں۔"

میں نے اس سے اتفاق کرتے ہوئے کہا "یہ واقعی بہت گمبھیر مسئلہ ہے۔ تصویر سے تمہیں پہچان لیا گیا تو تمہارے ساتھ میں بھی ان کی نظروں میں آ جاؤں گا۔ ابھی تک ان کے پاس میری واضح تصویر نہیں ہے۔ تمہاری وجہ سے میں ان کے ریکارڈ پر آ جاؤں گا۔"

"پھر تو ہمیں ویزا کے لیے الگ الگ درخواست دینا چاہیے۔ میں پہچان لی گئی تو تم بچے رہو گے۔"

"سوال ہی پیدا نہیں ہوتا" سلطان شاہ نے فوراً فتویٰ جاری کر دیا "تم لوگ عام شہریوں کی طرح درخواست دو تو الگ الگ دے سکتے ہو۔ اس طرح ویزا ملنے میں دیر ہوگی۔ دونوں درخواستیں ارل خان نے بھجوائیں تو وقت کا فرق ہونے کے باوجود دونوں کا تعلق پوشیدہ نہیں رہ سکے گا۔"

وہ نئی مصیبت تشویش انگیز تھی۔ اگر وہ ہماری تصاویر کی طرف سے شکوک و شبہات میں مبتلا ہو بھی جاتے تو ہمیں اس کی ہوا بھی نہ لگنے دیتے۔ خاموشی سے ویزے جاری کر دیے جاتے مگر نیویارک کے ہوائی اڈے پر اترتے ہی ہمیں گھیرے میں لے لیا جاتا۔ وہ لوگ میری اور ویرا کی گرفتاری کے اس آسان ترین موقع کو ضائع کر ہی نہیں سکتے تھے۔

"تم سفر کا ارادہ ملتوی کر دو" میں نے ویرا سے کہا "میرا پاسپورٹ کلیئر ہونے میں کوئی دشواری نہیں ہوگی۔"

"لیکن اس طرح تمہاری تصاویر ان کے ریکارڈ میں شامل ہو جائیں گی۔ بعد میں انہیں علم ہوا کہ تم نے ایک فرضی نام سے امریکا کا سفر کیا تھا تو تمہاری یہ تصاویر ریکارڈ سے نکال کر مشتہر کرا دی جائیں گی۔ میں کسی بھی قیمت پر یہ خطرہ مول نہیں لوں گی۔"

ارل خان دور کی بات سوچ رہا تھا۔

"پھر کوئی متبادل راہ نکالو" میں نے اس مسئلے کا سارا بوجھ اسی پر ڈال دیا۔

"اگر بیدی اور رمیش بھارت سے اصل جیسے نقلی ڈالر لا سکتے ہیں تو اور کیا کام نہیں ہو سکتا۔ اخبارات میں کبھی کبھار جعلی ویزوں کا ذکر آتا رہتا ہے۔ میں اس کے بارے میں چھان بین کرتا ہوں۔ یہ تم دونوں کو فرضی ناموں سے سفر کرنا ہے۔ پرانے گرگا پاسپورٹ ویزوں سمیت ہاتھ آ جائیں تو ان پر تصویریں بدلنا کوئی مشکل کام نہیں ہوگا۔ سارے خطرات خود بخود ٹل جائیں گے۔"

"یوں تم دونوں فرضی ناموں کے انتخاب سے بھی بچے رہو گے" سلطان شاہ نے کہا۔

ارل خان کی تجویز ہر اعتبار سے بہتر اور مناسب تھی۔ میں اسی وقت ویرا اور غزالہ کو ساتھ لے کر تصاویر بنوانے کے لیے نکل کھڑا ہوا۔

قریبی بازار میں تصاویر اتروانے کے بعد میں نے رسید سلطان شاہ کے حوالے کر دی۔ یہ اس کی ذمے داری تھی کہ ایک گھنٹے بعد تصاویر لا کر ارل خان کے حوالے کر دیتا۔

"مجھے شہر کے دو جعل سازوں کے نام یاد آ گئے ہیں" واپسی پر ارل خان نے خوش خبری سنائی "ان میں سے کسی سے رابطہ ہو گیا تو شاید تمہارے پاسپورٹ آج ہی بن جائیں۔"

"میں بیدی سے بات کرنے کے بعد تمہیں بتاؤں گا تو تشنگی بھی تم ہی محفوظ کرا لینا۔"

"اگر تم کل یا پرسوں روانہ ہو جاتے ہو تو بیدی کا گھران دونوں کے رحم و کرم پر رہ جائے گا" سلطان شاہ نے مجھے یاد دلایا "تمہاری غیر حاضری سے رمیش کو شبہ بھی ہو سکتا ہے۔"

"میں نے جن آدمیوں کو وہاں بھیجا ہے وہ بہت سمجھ دار ہیں۔ انہیں اعتماد میں لے لیا جائے گا تو وہ مالکان کی وفاداری کے ساتھ نار رہ کے گھر کی نگرانی کرتے رہیں گے" ارل خان نے کہا "ان کے چلے جانے کے بعد گھر منتقل کر دیا جائے گا بس رمیش کا شبہ دور کرنے کے لیے کچھ کرنا ہوگا۔"

"اس سے میں پہلے ہی ذکر کر چکا ہوں کہ ان دونوں کے چلے جانے کے بعد میں ملک کے بالائی علاقوں کی طرف جانے کا ارادہ رکھتا ہوں۔ اس سے کہہ دوں گا کہ میرا پروگرام بن گیا ہے۔ میں ان دونوں کی روانگی کے انتظار میں اپنا وقت برباد نہیں کر سکتا۔"

الجھنیں سر ابھارنے کے بعد یکے بعد دیگرے معدوم ہوتی چلی جا رہی تھیں۔ آثار و قرائن سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس بار ہمارے دشمنوں کے ستارے گردش میں آئے ہوئے تھے اور قدرت نے ان کی سرکوبی کا فریضہ میرے ذمے ڈال دیا تھا۔

اس روز غزالہ خلاف معمول ہمارے ساتھ چپکی رہی۔ وہ بار بار چور نظروں سے میری طرف دیکھ رہی تھی اور میں دل ہی دل میں اس سے شرمسار ہوا جا رہا تھا۔ اسے چھوڑ کر ویرا کے ساتھ لمبے سفر پر اپنی روانگی کے بارے میں میں غزالہ کے دلی جذبات کو خوب سمجھ رہا تھا۔

کئی بار ارادہ کر لینے کے باوجود میں اپنے کمرے کا رخ کرنے کی ہمت نہیں کر سکا۔ میں ڈر رہا تھا کہ میرے اندر جاتے ہی غزالہ مجھے

میرے لیے کی اور پھر شکوہ و شکایت کا ایسا سلسلہ شروع ہوگا کہ مجھے جواب دینا دشوار ہو جائے گا۔ وہ مجھے جس قدر چاہتی تھی میں اسے اس سے زیادہ ٹوٹ کر چاہتا تھا۔ روئے زمین پر وہی مجھے سب سے زیادہ عزیز تھی۔ میں جانتے بوجھتے ہوئے کبھی اس کے دل کو ٹھیس نہیں پہنچا سکتا تھا۔ میری نظروں میں وہ حسن و وفا کی ایک ایسی دیوی تھی جسے قدرت نے ایک آسمانی انعام کی صورت میں مجھے عطا کیا تھا۔ اس نے اپنے ہر قول و فعل سے یہ ثابت کیا تھا کہ اس نے اپنی نگاہوں میں میرا ایک ایسا بلند و بالا بت تراشا ہوا ہے جس کے سامنے دنیا کے ہر شوہر کا اخلاق اور کردار ہیچ ہے مگر ویرا کی وجہ سے کبھی کبھی مجھے یوں محسوس ہونے لگتا تھا جیسے میں نے خود کو اس مقام سے گرا لیا ہو۔

میری زندگی میں ویرا کا عمل دخل میرے کسی نئے شوق کا نتیجہ نہیں تھا۔ وہ ان دنوں سے میرے سر پر مسلط تھی جب میں غزالہ سے متعارف بھی نہیں ہوا تھا۔ ان دنوں وہ فجی کے مقامی حلقوں میں ایک کوئن کے نام سے راج کرتی تھی اور بڑے اپنے قیامت خیز سراپا کو سر سے پیر تک چست سیاہ لبادے میں سمیٹ کر نمودار ہوتی تھی۔ پھر حاکم و محکوم کا وہ رشتہ وقت کے دھارے میں دوستی کے روپ میں ڈھلتا چلا گیا۔ اس میں میری رضامندی سے زیادہ ویرا کی رنگین ترنگوں اور احساس برتری کو دخل حاصل تھا۔ وہ اپنی پسند کے مردوں کو اپنے قدموں میں سرنگوں کر کے عجیب سی لذت حاصل کرتی تھی۔

وہ ایک عالم کو اپنے اشاروں پر نچاتی رہی تھی، مجھے بھی نچانے کی کوشش کرتی رہی لیکن میں نے اسے احساس دلا دیا کہ میں اس سے دوستی کے رشتے سے گر کر اس کی غلامی قبول نہیں کر سکتا۔ بظاہر وہ ایک تصادم تھا۔ انا کے ٹکراؤ میں مرد و زن کا ہولناک تصادم۔ ویرا کے لیے وہ تجربہ انوکھا اور سنسنی خیز ثابت ہوا۔ اس نے سپر ڈال دی اور ہماری دوستی قربتوں کی ایک نئی راہ پر پروان چڑھنے لگی۔

وہ چڑھتے ہوئے خون کے جذبوں میں ڈوبی ہوئی ماضی کی کہانیاں تھیں۔ کیف و سرمستی کا وہ دور گزر چکا تھا اور میں غزالہ کی زلف گرہ گیر کا اسیر ہو کر اس سے عمر بھر کے لیے پیمان وفا باندھ چکا تھا لیکن ویرا ماضی کے منہ زور حوالوں سے کبھی کبھی میرے سر پر سوار ہو جاتی تھی۔ اسے دھتکارنا میرے بس سے باہر تھا۔ میں اپنے کمزور لمحوں میں بے حد غزالہ سے شرمندہ ہونے لگتا تھا۔

غزالہ کو وہ سب معلوم تھا۔ اس نے سوچ سمجھ کر میرا انتخاب کیا تھا۔ میری خوبیوں کے ساتھ وہ میری خامیوں کو بھی دل و جان سے قبول کر چکی تھی۔ ایک روایتی مشرقی لڑکی کی طرح اسے بھی معلوم تھا کہ گلستان حیات کے لیے آرائش کا اہتمام کرتے ہوئے گلاب کے نرم و نازک لمس کے ساتھ ساتھ چند کانٹوں کو بھی گوارا کرنا پڑتا ہے کہ ان کانٹوں کے سروں پر ہی گلاب کھلا کرتے ہیں۔

غزالہ کے کردار کی وہ عظمت اور بے نیازی میرے گرد ایک نادیدہ زنجیر بن چکی تھی۔ میں نے بے لگام ہونے کے بارے میں سوچنا ہی چھوڑ دیا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ ویرا کی ہر سرکشی پر میں غزالہ سے نادم ہوا جاتا تھا۔

ایک بڑے فیصلے کے بعد غزالہ کو خلوت کے چند لمحے فراہم کیے بغیر میرا لوٹ جانا اس کے ساتھ ظلم سے کم نہ ہوتا۔ میں سٹول تخت کر کے اپنی جگہ چھوڑی اور خواب گاہ کی طرف بڑھ گیا۔

وہاں مجھے کوئی خاص کام نہیں تھا لیکن اندر جا کر میں نے خود کو یوں مصروف کر لیا جیسے میں ان ہی کاموں کے لیے کمرے میں آیا تھا۔ میں سوچ رہا تھا کہ غزالہ میرے پیچھے پیچھے اندر آئے گی اور دروازہ بند کر کے اپنی بڑی بڑی غزالی آنکھیں میرے چہرے پر گاڑ کر بہت کچھ کہے گی مگر کئی منٹ گزرنے کے باوجود وہ نہیں آئی۔

میری بے چینی بڑھنے لگی۔ آخر میں اسے پکارنے پر مجبور ہو گیا۔

"غزالہ! ذرا یہ دیکھ لو کہ میرے سفر کی پیکنگ میں تمہیں کون سی ضروری چیزیں شامل کرنی ہیں۔"

میرا فقرہ مکمل ہونے سے پہلے وہ دوڑتی ہوئی کمرے میں آ گئی۔ اندر آتے ہوئے اس نے ہاتھ مار کر دروازہ بند کر دیا تھا۔ میری اور اس کی نگاہیں چار ہوئیں۔ بستر صاف پڑا ہوا تھا۔ میں نے پیکنگ کے لیے کچھ بھی نہیں نکالا تھا۔ وہ میری سب سے بڑی مزاج شناس تھی۔ شربتی پلکیں جھکا کر والہانہ انداز میں میرے بازوؤں میں آ گئی اور میرے کشادہ سینے سے اپنا چہرہ رگڑنے لگی۔

میرے سارے اندیشے باطل ثابت ہوئے۔ ایک طویل رفاقت میں اس نے سفر کے بارے میں کوئی شکایت نہیں کی لیکن میرے دل کے کسی دور دراز گوشے میں کہیں کوئی چور چھپا بیٹھا تھا۔ میں نے خود ہی اس کے سامنے وضاحتوں کا ایک طویل سلسلہ شروع کر دیا۔ وہ بس ایک میٹھی اور دل نشین مسکراہٹ کے ساتھ وہ سب سنتی رہی جیسے کوئی ناخلف جج کسی اناڑی ملزم کا صفائی کا بیان سن رہا ہو۔

میں جونہی وہاں سے نکلا نواز خان تصاویر لے کر اپنی مہم پر روانہ ہو چکا تھا۔ سلطان مختار کہیں غائب تھا۔ موقع دیکھ کر ویرا نے ڈرائنگ روم میں مجھے گھیر لیا۔

"یہ تم نے کراچی سے نیویارک تک الگ الگ سفر کی کیا رٹ لگا رکھی ہے؟" اس نے آنکھیں نکال کر سرگوشیانہ غراہٹ میں مجھ سے سوال کیا اور جواب سنے بغیر اپنا فیصلہ صادر کر دیا۔ "میں لندن میں تمہارے ساتھ رکوں گی۔ ہم اجنبی بن کر سفر کر سکتے ہیں لیکن ہماری پروازیں ایک ہی ہوں گی۔"

"تمہیں غزالہ کے جذبات کا ذرا بھی پاس نہیں ہے؟" میں نے ملامت بھرے لہجے میں پوچھا۔

"پاس نہ ہوتا تو اس وقت تم سے بیروی میں بات نہ کر رہی ہوتی۔ میں سمجھ گئی تھی کہ تم غزالہ کا دل رکھنے کے لیے ایسی الٹی

سیدھی باتیں کر رہے ہو۔"

"وہ اتنی سیدھی باتیں نہیں تھیں' میں اب بھی یہی چاہتا ہوں" میں نے جھلا کر کہا۔

"جھوٹ مت بولو" وہ نیچی آواز میں غرائی "میں تمہاری رگ رگ کو سمجھتی ہوں۔"

یہ کہہ کر وہ تیزی سے اپنے کمرے کی طرف بڑھتی چلی گئی اور میں اسے غصیلی نظروں سے گھورتا رہ گیا۔

میں فلیٹ سے روانہ ہو کر مادھو کے گھر پہنچا تو اندھیرا پھیل چکا تھا اور شہر میں اسٹریٹ لائٹس روشن ہو چکی تھیں۔ وہ دونوں اجنبیوں کے استقبال کے لیے ایک مرتبہ پھر ڈرائنگ روم میں میز سجائے بیٹھے تھے۔ میں نے اندر قدم رکھتے ہی محسوس کیا کہ وہ دونوں آپس میں ہنس ہنس کر باتیں کر رہے تھے اور ان کے چہروں پر چھائی ہوئی خشونت دور ہو چکی تھی۔

میرے لیے یہ اچھی بات تھی کہ ان کی کھوپڑیوں پر جمی ہوئی برف پگھل چکی تھی۔

"آؤ علی نمبرا! آج تم بھی ہمارے ساتھ شریک ہو جاؤ" مجھے دیکھتے ہی بدری نے بے تکلفی سے دعوت دی "ہمارا موڈ اچھا ہے' موسم بھی خوشگوار ہے۔ تم بھی خوشی مناؤ۔"

"خوشی کا تعلق آدمی کے اندر سے ہوتا ہے اور میں ہمیشہ خوش رہتا ہوں۔ ترنگ کے اظہار کے لیے نشے میں رہنا ضروری نہیں ہوتا" میں نے وہیں بیٹھتے ہوئے بے پروائی سے کہا۔

"زیادہ نہ لو تو ایک گلاس ہی لے لو۔ میرا دل خوش ہو جائے گا" رمیش یہ کہہ کر میرے لیے ایک خالی گلاس میں اسکاچ انڈیلنے لگا۔ اس کی توجہ گلاس پر مرکوز تھی۔ بدری نے مسکرا کر مجھے آنکھ ماری۔ اس کا مطلب یہی ہو سکتا تھا کہ میں رمیش کی پیش کش مسترد نہ کروں۔

"چلو یوں ہی سہی" میں نے کہا "اب بچھڑے تو پھر ہم نہ جانے کب ایک دوسرے سے ملیں۔ میں ایک آدھ روز میں بالائی علاقوں کے سفر پر چلا جاؤں گا۔ تم کب امریکا جا رہے ہو؟"

"تمہاری تیاری مکمل ہو گئی؟" بدری نے حیرت سے سوال کیا جو بامعنی تھا۔ اس نے میرے فقروں میں پوشیدہ مفہوم فوراً ہی پا لیا تھا۔

"مکمل ہی سمجھو۔ میں کب تک یہاں بیٹھا تمہاری روانگی کا انتظار کرتا رہوں گا۔"

"آج تک موڈلے سے بات ہوئی ہے۔ ہماری روانگی میں تین چار دن لگیں گے۔"

"میرے چلے جانے کے بعد میرے ملازم تمہارے آرام اور ضروریات کا پورا خیال رکھیں گے۔ حساب کی رقم بھی تم ان کو دے جانا۔ یہاں سے ائرپورٹ زیادہ دور نہیں ہے۔"

"تمہارے چلے جانے کے بعد تک موڈلے سے ہمارے پاسپورٹ اور ٹکٹ کون لائے گا؟ تمہیں معلوم ہے کہ ہم وہاں نہیں جا سکتے" رمیش نے چونک کر سوال کیا۔

"اس کا بندوبست بھی ہو جائے گا۔ میرا آدمی روز صبح دس بجے تمہیں فون کر لیا کرے گا۔ تمہارے بنائے ہوئے پروگرام کے مطابق وہ مطلوبہ چیزیں میرے کسی ملازم کے ذریعے تم تک پہنچا دے گا۔"

"جانے سے پہلے تمہیں بھی ایک بار تک موڈلے سے ملنا ہے" بدری ناتھ نے غور سے میری طرف دیکھتے ہوئے کہا۔

اس خبر پر میرا دل دھک سے رہ گیا۔ میں نے اضطراری لہجے میں پوچھا "یہ ضرورت کیوں پیش آگئی؟"

"یہ تک موڈلے کی خواہش ہے۔ تم ہمارے جانے تک رک رہتے تو ٹکٹ وغیرہ لینے کے لیے تم کو ہی بھیجا جاتا۔ اب میں تک سے بات کر کے تمہاری سہولت کے مطابق وقت لے لوں گا" بدری نے بتایا۔

میرا ماتھا ٹھنک گیا۔ کہیں نہ کہیں کوئی نہ کوئی گڑبڑ ہو چکی تھی۔ ایسا نہ ہوتا تو بدری ناتھ مجھ سے وعدہ خلافی نہ کرتا۔ میں پہلے ہی ان دونوں پر واضح کر چکا تھا کہ میں کسی بھی قیمت پر تک موڈلے کے پاس جانا پسند نہیں کروں گا۔

سکوت اور اعصاب شکن خاموشی کے چند لمحات بہت دھیرے دھیرے' سسک سسک کر گزرتے رہے۔ رمیش آگروالی اپنے گلاس سے ایک لمبا گھونٹ لینے کے بعد فلسفیانہ انداز میں مسلسل چھت کی طرف گھورے جا رہا تھا' بدری ناتھ کی چنچل نظریں میرے چہرے پر مرکوز تھیں اور میں اس کی بیان کی ہوئی نئی کتھا سے بری طرح مضطرب تھا۔

نگاہیں چار ہوتے ہی بدری ناتھ نے دوستانہ انداز میں مجھے آنکھ ماری اور سوال کیا "کیا بات ہے؟ تم خاموش کیوں ہو گئے؟"

"میں تک موڈلے کو اپنے جوتے کی نوک پر رکھتا ہوں" میں نے تلخی سے کہا "میں اس کا نہیں' تمہارا ملازم ہوں۔ اور اب تو یہ بات بھی پرانی ہو گئی۔ تم سے میرا معاہدہ ختم ہو چکا ہے۔ تم دونوں یہاں بن بلائے مہمان ہو اور میں تمہاری جلد از جلد واپسی کا خواہاں ہوں۔ میں نے تمہیں پہلے ہی بتا دیا تھا کہ میں ایک وقت میں ایک سے زیادہ مالکوں کو کسی بھی قیمت پر برداشت نہیں کر سکتا۔ تک موڈلے اپنی خواہشوں کا اظہار کرتا رہے' میں اس کی خواہشات کو تکمیل تک پہنچانے کا پابند نہیں ہوں۔"

بدری ناتھ میری منہ زور گفتگو کو بغیر تیوری پر بل لائے صبر اور سکون سے میری بات سنتا رہا۔ میرے خاموش ہو جانے پر اس نے نرمی سے کہا "مجھے تمہاری بات اچھی طرح یاد ہے۔ تم ابتدا ہی سے اس وہم میں مبتلا ہو کہ تک موڈلے تم سے رابطہ ہونے کے بعد تم پر اپنی برتری جتانے کی کوشش کرے گا۔ تم نے اپنے بجائے اپنے ساتھی کو نام کیٹ بنا کر یہ سب ٹالنے کی پوری کوشش کی مگر اب مجبوری ہے

بھی مارا آتا ہے اور وہ تم سے ملنے کا خواہاں ہے۔ میری عزت کی خاطر تم کو اس سے مل لینا چاہیے۔"

"ہرگز نہیں" میں نے تلخی سے جواب دیا "وہ اپنی فطرت کے اعتبار سے تاجر کا بچہ معلوم ہوتا ہے۔ اس نے دبئی جانا ہے تو میں کسی بھی قیمت پر منظور نہیں کر سکتا۔ وہ مجھ سے ملے گا اور پھر کوئی بازاری زبان سناوے گا۔ میں اس کے سائے سے بھی دور رہنا چاہتا ہوں۔"

"مگر کیوں؟" بدری ماتھر نے پوچھا۔

"یہ میری فطرت ہے۔ میں کسی کی برتری تسلیم نہیں کر سکتا" میں نے اسی لب ولہجے میں کہا "تمہیں یاد ہونا چاہیے کہ جب تم نے میرے ساتھ پولیس میں بھنے کی کوشش کی تو بات بگڑ گئی تھی۔ تم نے اختیارات کرنے تو اس وقت ہم یکجا نظر نہ آتے۔ میں نے تمہارے ساتھ مفاہمانہ تعاون کیا ہے اور اس کی قیمت وصول کی ہے۔ میں پیسے لے کر بھی کسی کی غلامی نہیں کر سکتا اور وہ اسی مزاج کا آدمی معلوم ہوتا ہے۔ تم دونوں کو خرید لینے کے بعد مجھے بھی اپنا زر خرید سمجھ رہا ہے۔ میں اس کا یہ گھمنڈ خاک میں ملا دوں گا۔"

"ہم جانتے ہیں" رمیش اگروال نے غور سے میری طرف دیکھتے ہوئے انتظاری لہجے میں کہا "تم نے اسی وجہ سے راہ میں ملوث ہونے کی بجائے کنی کترائی ہے اور امریکا جانے پر بھی آمادہ نہیں ہو۔ یہ سب باتیں اپنی جگہ درست ہیں مگر تمہاری ضد سے ہمارا کام بگڑ جائے گا۔"

"میں نے تمہارے کام سنوارنے کا ٹھیکا نہیں لیا ہوا ہے" میں نے بیزاری سے کہا۔

"اس سے ایک بار مل لینے میں حرج ہی کیا ہے؟" بدری ماتھر نے بے بسی سے پوچھا۔

"حرج نہیں ہے تو تم مجھے یہ سمجھا دو کہ اس سے ملنے میں میرا کیا فائدہ ہے۔"

وہ دونوں لاجواب ہو کر چند ثانیوں تک میرا منہ تکتے رہے پھر بدری نے دھیرے سے کہا "فائدہ چاہتے ہو تو اس کا بھی بندوبست ہو جائے گا۔ ہم نک سوڈلے سے ملاقات کے لیے تمہیں معاوضہ ادا کر سکتے ہیں..."

میں نے اس کی بات کاٹتے ہوئے برہمی سے کہا "رقم کا لالچ مت دو۔ پیسے لے کر بھی میں وہی کام کرتا ہوں جو مجھے پسند ہوتا ہے۔ اگر تم یہ سمجھتے ہو کہ میں محض پیسے کے لالچ میں کسی کو قتل کر سکتا یا کسی کی عزت لوٹنے پر آمادہ ہو جاؤں گا تو تم غلطی پر ہو۔"

ان دونوں سے میری وہ بحث تکرار چل رہی تھی مگر میرے ذہن میں ایک خلفشار سا ہو رہا تھا۔ میں یہ سمجھنے سے قاصر تھا کہ معاملات خوش اسلوبی سے چلتے چلتے نک سوڈلے کو اچانک ہی مجھ سے ملاقات کی ضرورت کیوں پیش آ گئی تھی۔ بظاہر یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے اسے میری ذات پر کوئی شبہ ہو گیا ہو اور وہ اس کی تصدیق کے لیے مجھ سے ملنے کا خواہاں ہو گیا ہو۔

نک سوڈلے کی طرف سے وہ پیش کش اپنی جگہ پر تھی مگر دوسری چیز جو میرے ذہن میں کھٹک رہی تھی یہ تھی کہ اس منفی نتیجہ انکشاف پر تکرار کا آغاز ہونے سے پہلے بدری ماتھر نے رمیش اگروال سے نظر بچا کر مجھے دوستانہ انداز میں آنکھ کیوں ماری تھی۔ وہ مجھے مزاحمت پر اکسا رہا تھا یا پھر مجھے نرم اور مصالحانہ رویہ اختیار کرنے کی تلقین کرنا چاہ رہا تھا۔

"سمجھو علی شیرا" بدری نے تھکی ہوئی آواز میں کہا "رمیش نے غلطی سے تمہیں بتا دیا ہے کہ نک سوڈلے ہم دونوں کو کسی خاص نوعیت کی تربیت کے لیے امریکا بھیج رہا ہے۔ اس کی طرف سے آپریشن لانے والا تمہارا ہی آدمی تھا۔ میں نے خود اس سے بات کر کے معلومات حاصل کی ہیں۔ تم نے جس تندہی اور مستعدی سے اپنے کام سرانجام دیے ہیں اس کی بنا پر نک سوڈلے بھی شاید متاثر ہوا ہے۔ اسے مقامی کارکنوں کی ضرورت ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ تم سے مل کر تمہاری صلاحیتوں کا اندازہ لگانا چاہ رہا ہو۔ مطمئن ہو گیا تو وہ تمہیں بھی ہمارے ساتھ تربیت پر بھیج سکتا ہے۔"

"مگر میں تربیت پر لعنت بھیج چکا ہوں۔ میں نے اپنی زندگی گزار کر جو کچھ سیکھا ہے وہ میری باقی زندگی کو پرسکون اور آرام سے بتانے کے لیے بہت کافی ہے۔"

بدری کی زبان سے آپریشن کا ذکر سنتے ہی میرا ذہن اس گفتگو کی طرف بھٹک گیا جو بدری ماتھر اور نک سوڈلے کے درمیان ہوئی تھی۔ وہ بہت واضح اور دو ٹوک گفتگو تھی۔ سلطان شاہ امریکی قونصل خانے میں اپنی بہترین صلاحیتوں کا مظاہرہ کر کے بھی نک سوڈلے کو متاثر نہیں کر سکا تھا۔ اس نے بدری ماتھر سے کہہ دیا تھا کہ اس کی دانست میں بدری کا بھیجا ہوا آدمی وفادار ہو سکتا تھا مگر سمجھ دار نہیں تھا۔ اس الزام تراشی کے جواب میں بدری ماتھر نے میرے جو گن گائے تھے اس پر بھی نک سوڈلے کا ردعمل حوصلہ افزا نہیں تھا۔ اپنی باتوں سے وہ بہت تجربہ کار اور عملی آدمی معلوم ہوتا تھا۔ اس نے صاف کہہ دیا تھا کہ جو کارکن ہر غلطی سے مبرا اور سو فیصد قابل اعتماد نظر آئیں سب سے زیادہ مشکوک ہوتے ہیں کیونکہ وہ ہر قدم سوچ سمجھ کر اٹھاتے ہیں اور ان فطری غلطیوں سے بھی احتراز کرتے ہیں جو انسانی معمولات میں شامل ہوتی ہیں۔

اپنے ذہن میں بدری ماتھر اور نک سوڈلے کی وہ زبانی گفتگو تازہ کرتے ہوئے مجھے گمان ہوا کہ بدری ماتھر کی تعریف و توصیف کی بنا پر نک سوڈلے میری طرف سے شکوک و شبہات میں مبتلا ہو چکا تھا اور غالباً اسی وجہ سے وہ مجھ سے روبرو ملاقات کا متمنی تھا۔

"تم ضد اور ہٹ دھرمی سے کام لے رہے ہو" رمیش کی تیز آواز نے مجھے چونکا دیا۔ وہ کہہ رہا تھا "تم نک سوڈلے سے اس طرح بھاگ رہے ہو جیسے تم نے اس کے گھر ڈاکا مارا ہو اور تمہیں ڈر ہو کہ وہ تمہیں دیکھتے ہی پہچان لے گا۔ تم ایک طرف خوب

گرز کھا رہے ہو مگر دوسری طرف کنگلوں سے پرہیز کر رہے ہو۔"

رمیش نے سینے دھمنی رگ پر ہاتھ رکھ دیا تھا۔ ہر چند کہ میں نے تک موڑلے کے گھر کا نہیں بتایا تھا مگر پھر بھی بات یہی تھی کہ وہ مجھے ڈیفی کی حیثیت سے شناخت کر سکتا تھا اور ڈیفی ان لوگوں کی لغت میں ایک ناقابلِ معافی نام تھا۔ میرا نام سامنے آتے ہی سب کچھ تلپٹ ہو کر رہ جاتا۔

رمیش کی اس معقول بات کا جواب میں نے بہت جارحانہ تیوروں سے دیا۔ تک موڑلے اس کے گھر اور گھر والوں کو چند مغلظ گالیاں دیں پھر کہا "معلوم ہوتا ہے کہ تمہارے دماغ میں کسی بھڑوا اور کتے کا منظر رکھا ہوا ہے جو تم ایک عیاش سخی پر سوچ رہے ہو۔ اس نے مجھ سے ملاقات کی خواہش اب ظاہر کی ہے۔ میں تو پہلے سے اس کے نام پر لعنت بھیج چکا ہوں۔ میرے لیے وہ مردود اور ملعون ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم کسی قیمت پر بھی اس سے نہیں ملو گے؟" بدری ناتھ نے قدرے بدمزگی سے استفسار طلب لہجے میں کہا۔

میں نے فوراً ہی ایک قلابازی کھانے کا فیصلہ کرتے ہوئے کہا۔

"مجھے اس گدھے سے ملنے میں ذرا بھی اعتراض نہیں ہے مگر میں اس کی نہیں "اپنی شرائط پر ملوں گا۔"

رمیش اگروال کی نگاہوں میں عجیب سی چمک عود کر آئی۔ اس نے پوچھا "تم کیا کہنا چاہ رہے ہو؟ کیا تمہارے ذہن میں کوئی متبادل تجویز ہے؟"

"اسے خارش ہے تو اسی کو ہی جلدی کرنی ہوگی۔ میں تو چل کر اس کے ٹھکانے نہیں جاؤں گا۔"

میری برہمی اور بدکلامی کو وہ دونوں بہت تحمل سے نظر انداز کر رہے تھے۔ ان کی پوری کوشش تھی کہ بات زیادہ بگڑنے نہ پائے اور وہ مجھے تک موڑلے سے ملاقات پر آمادہ کر لیں۔ میرے آخری فقرے پر بدری نے کہا "تمہاری بات واضح مگر ذرا ادھوری ہے۔ تم خود ہی اس کی وضاحت کر دو تو بہتر ہوگا۔"

"وہ مجھ سے ملنے کے لیے اتنا ہی بے چین ہے تو اسے یہاں آنا ہوگا" میں نے فیصلہ کن لہجے میں کہا۔

"یہ مشکل ہوگا۔ وہ یہ تجویز سنتے ہی بھڑک جائے گا" بدری ناتھ مایوسی سے بولا۔

"کراچی میں کافی دنوں سے امریکی شہریوں کے ساتھ برا سلوک ہو رہا ہے" رمیش نے بدری کی بات میں اضافہ کرتے ہوئے کہا۔ "بھارت کے اخباروں میں نئے دن کسی نہ کسی امریکی کے قتل کی خبریں چھپتی رہتی تھیں اور پھر میں نے یہ بھی پڑھا تھا کہ ان لوگوں کو اپنے دفاتر اور گھروں تک محدود ہو جانے کی ہدایات دی گئی تھیں۔ اپنی حفاظت کے لیے انہیں مقامیوں اور اجنبیوں سے دور رہنے کا مشورہ دیا گیا تھا۔ یہ سب اسی ڈیفی کی وجہ سے ہوا تھا جو ان کے خون

کا پیاسا بنا ہوا ہے۔ انہوں نے ڈیفی کو اشتہاری مجرم قرار دیا ہوا ہے۔ اس کی گرفتاری پر بھاری انعام رکھا ہوا ہے مگر پھر بھی وہ ان کے ہاتھ نہیں آ سکا۔ وہ واردات کرتا ہے اور کسی چھلاوے کی طرح غائب ہو جاتا ہے۔ ایسے حالات میں تک کبھی بھی ادھر نہیں آئے گا۔"

"پھر اس قصے کو بھی ختم سمجھو۔ اگر وہ ڈیفی سے اس قدر دہشت زدہ ہے تو مجھے اپنی جان جوکھوں میں ڈالنے کی کیا ضرورت ہے۔ میں اس سے ملنے کے لیے گیا تو ڈیفی کی نگاہوں میں آ سکتا ہوں۔ وہ امریکیوں کا دشمن ہے تو ان کے ہمدردوں کا بھی دوست نہیں ہو سکتا۔ تک موڑلے آج یہاں ہے کل اس کا کہیں اور تبادلہ ہو جائے گا۔ مجھے ہمیشہ ڈیفی کے اسی شہر میں رہنا ہے۔ میں اس کی خاطر مجھ سے بیر مول نہیں لے سکتا۔"

"تم بہت ضدی ہو" بدری نے بے بسی سے کہا "میں تمہیں مجبور نہیں کر سکتا۔ اب میں کسی نہ کسی ترکیب سے تک کو سمجھانے کی کوشش کروں گا۔ اب تم مجھے اس مکان کا پتا بتا دو۔ اگر وہ تم سے ملنے کے لیے یہاں آنے پر آمادہ ہو گیا تو اس کو پتا بتانا ہوگا۔"

بدری بول رہا تھا اور میرا ذہن کام کر رہا تھا۔ مجھے بدری ناتھ اور تک موڑلے کی وہ گفتگو ابھی طرح یاد تھی جو سلطان شاہ کے لاتے ہوئے ایرجنس پر پہلی بار ہوئی تھی۔ تک نے مقامیوں کے بارے میں اپنی ناپسندیدگی کا اظہار کرتے ہوئے بدری سے اس کی کمین گاہ کا پتا معلوم کرنا چاہا تھا۔ بدری اس معاملے میں بالکل کورا تھا اس لیے بات ٹل گئی تھی ورنہ اس بات کا امکان تھا کہ بدری سے اس گھر کا پتا لینے کے بعد تک موڑلے اپنے طور پر معلومات حاصل کرنے کے لیے اپنے کسی آدمی کو تاڑ کے اس گھر کی نگرانی پر مامور کر دیتا۔

میری چھٹی حس مجھے خبردار کر رہی تھی کہ بدری کو گھر کا پتا بتا کر میں تک موڑلے کے اسی جال میں پھنس سکتا تھا۔ میں نے بہت مختصر سے لمحے میں وہ سب سوچا اور پھر بے نیازی سے بول پڑا "تم کو زمین کا خدا سمجھنے والا کوئی شخص اتنی آسانی سے نہیں جھکایا جا سکتا۔ تم اس سے بات کر لو۔ اگر اس کی فرعونیت میں کمی آ جائے تو پھر میں تمہیں یہاں کا پتا بھی بتا دوں گا۔ میں اسے خواہ مخواہ کی بلاوجہ تشہیر پسند نہیں کرتا۔ وہ یہاں آئے یا نہیں آئے، تم دو روز بعد امریکا جاؤ گے۔ بعد میں وہ کسی اجنبی قاتل کو یہاں بھیج کر میرا کام تمام کروا دے گا تاکہ تمہارے اور اس کے مراسم کا کوئی گواہ باقی نہ رہے۔"

"تم کسی بات پر نہیں ٹک رہے۔" میرے جواب نے بدری کا خاصا بددل کر دیا "میری اس سے ملاقات نہیں ہوئی مگر میں نے اس کی باتوں سے اندازہ لگایا ہے کہ وہ خاصا خونخوار اور بددماغ آدمی ہے۔ سب کے بغیر میں نے اس سے کوئی بات کرنے کی کوشش نا کی تو وہ برہم ہو جائے گا۔"

"الزام تراشی مت کرو۔" میں نے ترشی سے کہا "میں شروع سے اپنی بات پر قائم ہوں۔ میں امریکی قونصل خانے جاؤں گا اور وہ اس شہر میں آئے گا۔ وہ مجھ سے ملنے کے لیے اتنا ہی بے چین ہے تو ملاقات شہر کے کسی بھی مہنگے ہوٹل یا پارک میں ہو سکتی ہے۔"

"پہلے تم اسے یہاں بلانے کی بات کر رہے تھے۔" بدری نے میری بات کاٹ کے احتجاج کیا۔

"تمہاری پیدا کی ہوئی باریکیاں مجھے دور دراز کے خطرات کا احساس دلا رہی ہیں۔ ان خطرات کے پیش نظر مجھے اپنی ہر حکمت عملی میں کچھ نہ کچھ تبدیلی لانی پڑ رہی ہے۔ میں تمہیں یہاں کا پتا نہیں دے سکتا۔"

"اچھی طرح سوچ لو۔" رمبش نے اپنے گلاس سے ایک لمبا گھونٹ لینے کے بعد تلخی سے کہا "ایسا نہ ہو کہ بعد میں تمہیں کوئی غلط فہمی رہے اور تم قلابازی کھا کر ٹک موڑلے سے ملنے سے منکر ہو جاؤ۔"

"وہ تم دونوں کے لیے خون خوار یا خطرناک ہو سکتا ہے۔ میرے سامنے کسی چوہے کی طرح بے ضرر ہو گا۔"

"تمہارے سامنے وہ بعد میں آئے گا۔ پہلے مجھے اس کی جرح کا سامنا کرنا ہو گا۔" بدری نے کہا۔

"یہ تمہارا مسئلہ ہے۔" میں نے بے رخی سے کہا "تم سوچ کر اس سے کیسے نمٹو گے۔"

"فکر نہ کرو۔" رمبش اکتائے ہوئے لہجے میں بولا "ٹک موڑلے اپنے بعض تحفظات کی بنا پر علی شیر سے ملنا چاہتا ہے اور علی شیر اس کی طرف سے بے اعتباری کا شکار ہے۔ تم یہ صورت حال ٹک موڑلے کے گوش گزار کر دینا۔ وہ اپنا فیصلہ فوری سنا دے گا۔"

"تم کیا چاہ رہے ہو؟" بدری ناتھ نے پراذیت لہجے میں مجھ سے سوال کیا۔

"میں کچھ بھی نہیں چاہ رہا" میں نے بے نیازی سے کہا۔ "حقائق تمہارے سامنے ہیں۔ تم جو چاہو کر سکتے ہو۔ اس بارے میں، میں تمہیں کوئی مشورہ نہیں دے سکتا۔ میرے لیے ٹک موڑلے اس وقت بھی ایک اجنبی بھیڑیا ہے جس نے تم دونوں کو دہشت زدہ کیا ہوا ہے۔"

"اس کے بارے میں ایسے غیر محتاط الفاظ استعمال مت کرو۔" بدری ناتھ نے تاریک لہجے میں کہا "اسے تمہارے ان الفاظ کی بھنک بھی مل گئی تو وہ تمہاری چمڑی اتروا دے گا۔"

میں استہزائیہ انداز میں ہنس پڑا "یہی بات میں تمہیں سمجھانے کی کوشش کر رہا تھا۔ وہ اپنی فطرت کے اعتبار سے ایک درندہ ہے۔ وہ مجھ سے مل کر مطمئن ہو گیا تو سب کچھ ٹھیک رہے گا۔ اس کا اطمینان نہ ہو سکا تو وہ کسی خونخوار بھیڑیے کی طرح میرے پیچھے لگ جائے گا۔ میں ایسے خونخوار کی دشمنی مول نہیں لیتا۔ رہی میرے غیر محتاط الفاظ کی بات تو یہ باتیں تم دونوں ہی اس تک پہنچا سکتے ہو۔ یہاں تمہارے سوا کوئی اور موجود نہیں ہے۔"

"کوئی موجود ہو یا نہ ہو دیواروں کے بھی کان ہوتے ہیں۔" رمبش نے تلخ لہجے میں کہا "ویسے بھی میرا یہاں ہونا یا نہ ہونا برابر ہے۔ ایجنٹس بدری ناتھ کے قبضے میں ہے۔ میں چاہوں تب بھی ٹک موڑلے سے بات نہیں کر سکتا۔"

"یہ تمہارے آپس کے مسائل ہیں" میں نے بے پروائی سے کہا "انہیں تم خود حل کرتے رہو۔ مجھے دیواروں کے کان ہونے کا یقین دلانے کی ضرورت نہیں۔ یہ باتیں ٹک تک تم دونوں کے سوا تیسرا آدمی نہیں پہنچا سکتا۔"

اس طویل تکرار سے وہ دونوں ہی زچ ہو گئے تھے۔ میں نے بات آگے بڑھانے کے بجائے اپنی جگہ چھوڑ دی۔ ڈرائنگ روم سے نکل کر اپنے کمرے کی طرف چل دیا۔

بدری ناتھ نے ایجنٹس ملنے کے بعد ٹک موڑلے سے پہلی بار بات کی تو میں نے اس کا ایک ایک لفظ اپنے کانوں سے سنا تھا مگر مجھے اس کے دوسرے رابطے کی ہوا بھی نہیں لگ سکی تھی۔ گمان یہی تھا کہ دوبارہ ٹک موڑلے نے خود ہی اس سے رابطہ کیا ہو گا کیونکہ پہلی بار بات کرتے ہوئے اس نے بدری ناتھ پر واضح کر دیا تھا کہ ضرورت پڑنے پر وہ خود ہی اس سے بات کرے گا۔

میں نے اپنی خواب گاہ کا دروازہ بند کر کے ایف ایم چینل پر ٹیون کیا ہوا ریڈیو دھیمی آواز میں آن کر دیا۔ اس بار میں یہ خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا کہ ان دونوں کے درمیان ہونے والی باتوں سے بالکل بے خبر رہوں۔

وہ سب ہیروئن کی عالمی تجارت پر بالادستی حاصل کرنے کی خواہش کے شاخسانے تھے۔

ایک زمانے میں پاکستان افیم کی پیداوار میں امتیازی مقام رکھتا تھا۔ ملک کے سرحدی اور پہاڑی علاقوں میں اس قدرتی نشے کو بہترین نقد فصل کا درجہ حاصل تھا جو پودوں پر پھول کھلنے سے پہلے ہی ہاتھوں ہاتھ فروخت ہو جاتی تھی مگر جب یورپ کے ماہرین نے افغانستان میں خود سرمایہ کاروں کو افیم سے ہیروئن تیار کرنے کی ترغیب دی تو افیم کا پیداواری مرکز خود بخود افغان سرحدی علاقوں میں منتقل ہو گیا۔ وہ چاروں طرف سے خشکی میں گھرا ہوا ایک پسماندہ اور بحران زدہ ملک تھا اس لیے وہاں تیار ہونے والی ہیروئن کے کاروبار میں پاکستان کی راہداریاں استعمال ہونے لگیں۔ یہ کاروباری پاکستان میں ٹی کی دلچسپی کا سبب بنا اور جب ایک بار ٹی نے یہاں اپنے قدم جما لیے تو اس کے کارندے دوسری سمتوں میں بھی مقدر آزمائی کرنے لگے۔

ٹی کے پاس مالی وسائل کی کوئی کمی نہیں تھی۔ تخریب کاریوں کے لیے پاکستان کی فضا سازگار تھی۔ بھارتی ایجنسیاں پہلے سے اس علاقے میں سرگرم تھیں۔ امریکی مفادات نے اس سازشی الائنس کے

لیے امجد حسن کا کام سرانجام دیا اور نتیجہ یہ تھا کہ اس وقت ہر کس و ناکس پاکستان کے خلاف برسرپیکار تھا۔

میں بستر پر دراز اپنے ذہن میں گزرے ہوئے واقعات کی کڑیاں یکجا کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔ بند کمرے کی محدود فضا میں ائرکنڈیشنر کی دھیمی دھیمی آواز گونج رہی تھی۔ رکھے ہوئے ریڈیو پر سکوت طاری تھا کہ اچانک دروازے پر ہلکی سی مانوس دستک سنائی دی۔

اول خان کے تینوں آدمی میرے طلب کیے بغیر کمرے میں نہیں آتے تھے۔ میں نے پھرتی سے ریڈیو کا سوئچ بند کیا اور بستر پر لیٹے ہی لیٹے کم ان کی آواز لگائی۔

اگلے ہی لمحے بدری ہاتھ دروازہ کھول کر اندر آ گیا اور معذرت خواہانہ لہجے میں بولا "میں ریحش سے یہ کہہ کر آیا ہوں کہ ایک بار پھر تمہیں سمجھانے کی کوشش کیے لیتا ہوں۔"

"تو کیا اس وقت تمہاری آمد کا کوئی اور مطلب ہے؟" میں نے اس کی بات کاٹ کر تیکھے لہجے میں پوچھا۔

"میں صرف یہ کہنے آیا ہوں کہ تمہارے انکار سے معاملہ خراب بھی ہو سکتا ہے۔"

"مجھے اس کی پروا نہیں ہے۔ میں تمہارے کہنے پر شاید اس سے مل بھی لیتا لیکن اس کے حکم پر حاضری دینا میرے لیے ممکن نہیں ہے۔ تم اس سے جو چاہو کہہ سکتے ہو۔"

"ریحش تمہارے انکار پر بہت برہم ہے۔ ذرا اس سے ہوشیار رہنا۔"

"میرے سامنے اس نے ایسی کوئی بات نہیں کی تھی جس سے کینہ ظاہر ہوتا۔ کیا بعد میں وہ تم سے کچھ کہہ رہا تھا؟" میں نے چونک کر اس کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے پوچھا۔

"تمہارے نوکر کسی نہ کسی کام یا خدمت کے بہانے ہمارے آس پاس منڈلاتے رہتے ہیں۔" اس نے شکایتی لہجے میں کہا۔ "تمہارے لوٹتے ہی خانساماں وہاں پہنچ گیا تھا۔ اس کی موجودگی کی وجہ سے ریحش خاموش رہا مگر میں نے اس کی آنکھوں میں درندگی جھلکتی دیکھی ہے۔ اب کمرے میں جا کر وہ تو یقیناً بات کرے گا۔"

"میری چھت کے نیچے اس نے کوئی سازش کرنے کی کوشش کی تو پچھتائے گا۔ اگر تم مجھے نہ روکو تو میں آج ہی اس کا کام تمام کر سکتا ہوں۔"

"فی الحال یہ ہماری مجبوری ہے۔ تم اشتعال میں بھی ایسا کوئی قدم نہیں اٹھاؤ گے۔ بڑے مقصد کو حاصل کرنے کے لیے ایسے چھوٹے موٹے سمجھوتے کرنے ہی پڑتے ہیں۔"

"پانی سر سے اونچا ہونے لگے تو پھر سب کچھ بھول جانا پڑتا ہے۔"

وہ فکرمندانہ انداز میں سر ہلاتا ہوا میرے کمرے سے رخصت ہو گیا۔

اس کے جاتے ہی میں نے دروازہ بولٹ کر کے دوبارہ ریڈیو آن کر دیا۔

چند ثانیوں بعد ان دونوں کے کمرے میں چھپے ہوئے ڈکٹا فون کے ذریعے ریڈیو پر کچھ آہٹیں سنائی دیں پھر ریحش کی بھرائی ہوئی تلخ آواز ابھری "تمہارے چہرے سے ظاہر ہو رہا ہے کہ تم ناکام واپس آئے ہو۔ میرے لیے علی شیر ناقابل برداشت ہو گیا ہے۔"

"مجھے بھی اس سے محبت نہیں ہے" بدری کی آواز تھی "مگر ہم اس سے مدد لینے پر مجبور ہیں۔ اس سے بگاڑ پیدا ہو گیا تو ہم اس پناہ گاہ سے محروم ہو جائیں گے۔"

"حیرت ہے کہ تمہاری سوچ اس قدر کمزور ہو گئی ہے۔ کمک سوزلے سے اربوں مل جانے کے بعد اب ہم اتنے مجبور نہیں ہیں کہ علی شیر کی منہ زوریاں سہتے رہیں۔ دو چار دن ہم کہیں بھی گزار سکتے ہیں۔"

"تم کیا کہنا چاہتے ہو؟" بدری کی آواز قدرے تحیر زدہ ہو گئی۔

"علی شیر ہم سے بہت مال کھسوٹ چکا ہے اور اب مسیر جانے کے لیے جانے والا ہے۔ میری مانو تو آج رات ہی اس کی گردن کاٹ کے خاموشی سے یہاں سے نکل چلو۔ یہ بھروسے کا آدمی نہیں ہے۔"

"بھروسے کے قابل نہ ہوتا تو دن سوزن کا سربند لفافہ جوں کا توں لا کر نہ دیتا۔"

"اس سے کیا فرق پڑا! ہم نے احمقوں کی طرح خود ہی اسے وہ پیغام سنا دیا۔"

"وہ بعد کی بات تھی۔ خط لاتے ہوئے علی شیر کو کیا پتا تھا کہ ہم اس سے اتنا کھل جائیں گے۔ وہ اکھڑ اور ضدی ضرور ہے مگر اتنا برا نہیں ہے کہ اسے مار ڈالا جائے۔ اس نے آڑے وقت میں ہمارا ساتھ دیا ہے اور اب بھی ہم بے فکری سے یہاں رہ رہے ہیں۔ اسے مار کر نکل جانا ہمارے لیے اتنا آسان نہیں ہوگا۔ اس کے تینوں ملازم کم بولتے ہیں مگر وہ شیطان چالاک معلوم ہوتے ہیں۔ ہماری تلاش میں پورا شہر چھان ماریں گے۔"

"میں اتنا احمق نہیں ہوں کہ علی شیر کو مارنے کے بعد ان کو چھوڑ دوں۔ اپنے خلاف گواہوں کو زندہ چھوڑ دوں تو ہم امریکا جانے کے بجائے یہیں الجھ کر رہ جائیں گے۔ کام ہوگا تو پورا ہی ہوگا۔"

"عقل کی بات کرو کہ تمہارے ذہن میں کیا ہے۔ ایک آدمی کی بدزبانی پر ہم چار آدمیوں کا خون کرنے کا فضول سوال نہیں لے سکتے۔ کمک سوزلے بھی یہ بات پسند نہیں کرے گا۔"

"تم ہمارے اس فیصلے کی مخالفت نہیں کر سکتے گا۔ بات علی شیر کی بدزبانی کی نہیں ہے میں اس سے بھی آگے بہت

کہہ چکا ہوں۔ یہ ہماری آستین کا سانپ ثابت ہو سکتا ہے۔"
"میں یہی سب جاننا چاہ رہا ہوں۔ پوری بات جانے بغیر میں کیا فیصلہ کر سکتا ہوں۔"
"مجھے شبہ بلکہ یقین ہے کہ علی شیر ڈینی کا کوئی قریبی ساتھی ہے۔" رمیش کے وہ الفاظ سنتے ہی میں جھرجھری لے کر رہ گیا۔ اس نے وہ انکشاف اچانک ہی کیا تھا۔ پتا نہیں مجھ سے کہاں لغزش ہوئی تھی کہ اب کینہ پرور شخص کو وہ رائے قائم کرنے کا موقع مل گیا تھا۔

"علی شیر ڈینی کا ساتھی کیسے ہو سکتا ہے؟" بدری ناتھ کی حیران ہوتی آواز آئی۔
"ڈینی کوئی ہوا نہیں ہے۔ وہ بھی ہم جیسا ایک عام انسان ہے۔ اس کے گروہ میں بہت سے لوگ شامل ہوں گے جو اس کی ہدایت پر قتل و غارت اور دہشت گردی کی وارداتیں کرتے ہوں گے۔ علی شیر ان ہی میں سے کوئی مشہور آدمی ہے۔ امریکیوں سے ان لوگوں کے پرانے جھگڑے چل رہے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ علی شیر بھی اشتہاری مجرم ہو۔ وہ اسی وجہ سے تک کے پاس جانے سے گریز کر رہا ہے۔ اسے معلوم ہے کہ وہاں جاتے ہی وہ پہچان لیا جائے گا اور اس کا کھیل ختم ہو جائے گا۔"
"تمہاری باتیں قرین قیاس ہیں مگر میرا دل نہیں مانتا کہ ہمارے ساتھ اتنا بڑا دھوکا ہوا ہے۔ وہ خود ہمارے پاس نہیں آیا۔ ہم حاجی دل مراد کے آدمی کے ذریعے اس سے ملے تھے۔"
"بس یہی ایک بات علی شیر کے حق میں جاتی ہے۔ ویسے غور کرو تو حاجی دل مراد بھی بے ایمان آدمی ہے۔ جو شخص امانت کی رقم ڈکار لے بغیر ہضم کر سکتا ہے وہ ہمارے بارے میں ڈینی کے آدمیوں سے کوئی سودا بھی کر سکتا تھا۔ موجودہ حالات میں ہم اپنے سائے پر بھی بھروسا نہیں کر سکتے۔"

"تم نے مجھے سوچ میں ڈال دیا ہے۔ اگر تک کو تمہارے ان شبہات کی ہوا بھی لگ گئی تو سمجھ لو کہ ہم دونوں کی تقدیر پر مہر لگ جائے گی۔ وہ ہماری اس لغزش کو معاف نہیں کرے گا۔"
"ان چاروں کو مار کر ہم تک کے سامنے سرخرو ہو سکتے ہیں۔ اسے یہ بات پسند آنی چاہیے کہ ہم غافل نہیں ہیں۔ دھوکا کھانے کے بعد فوراً ہی اس کا ازالہ بھی کر لیا۔"
"تم بات نہیں سمجھ رہے۔ اگر تمہاری کہانی کو درست مان لیا جائے تو یہ قصہ علی شیر اور اس کے تینوں نوکروں تک نہیں رہتا ہے۔ علی شیر نے ڈینی کو ہر بات کی خبر دی ہوگی۔ اچھا ہوا کہ تم نے کھل کر مجھے یہ سب بتا دیا۔ اب فیصلہ کرنے میں جلدی مت کرو۔ مجھے سوچنے کے لیے وقت چاہیے۔ میں علی شیر کو ایک مرتبہ پھر ٹٹولوں گا۔ اس کے بعد ہم کوئی فیصلہ کریں گے۔"
اس وقت وہ دونوں بظاہر بڑے خلوص سے باتیں کر رہے تھے۔ مجھے رمیش کے بارے میں بہت زیادہ اندازہ نہیں تھا مگر بدری ناتھ میرے سامنے کھل چکا تھا۔ اس کے دل و دماغ میں رمیش اور تک کے خلاف نفرتوں کا زہر بھرا ہوا تھا۔ ان دونوں کو نیچا دکھانے اور خاک چٹوانے کے لیے وہ ایک لمبا منصوبہ بنائے بیٹھا تھا۔ مجھے توقع تھی کہ رمیش کے نئے خیالات اسے میری طرف سے بدگمان نہیں کر سکیں گے کیونکہ وہ تربیت سے واپسی پر آخر کار ڈینی سے خفیہ تعاون کا فیصلہ کیے بیٹھا تھا۔
رمیش اگروال کی تمام باتوں سے یہ تاثر بہت قوی ہو کر ابھرا تھا کہ وہ اپنی مفروضہ ہر بات کو تک موڈلے کے کانوں تک پہنچانے کے لیے بے چین تھا۔ اس کی اس خواہش کا ایک سبب یہ بھی ہو سکتا تھا کہ نئی کہانی سے واقف ہونے کے بعد تک موڈلے غلط فیصلے کی ساری ذمے داری بدری پر ڈال دیتا کیونکہ وہی لیڈر تھا۔ رمیش سرد مہری سے اس کا ساتھ چھوڑ دیتا۔ نتیجہ یہ نکلتا کہ بدری

کسی بڑے عذاب میں مبتلا ہو جاتا اور اس کی ذمے داریاں خود بخود رمیش کو منتقل ہو جاتیں۔

"ہم کل تک کوئی فیصلہ کرلو۔ میں ان تمام باتوں کو اپنے دماغ میں جتنا گھما رہا ہوں" میرے شبہات اسی قدر پکے ہوتے جا رہے ہیں مگر مجبوری یہ ہے کہ میں اپنی رائے تم پر نہیں تھوپ سکتا۔ بس مشورہ دے سکتا ہوں کیونکہ بڑے تم ہو اور فیصلے کا اختیار تم ہی کو ہے۔"

"غصہ تھوک دو اور ایسی کڑوی کسیلی باتیں مت کرو۔" بدری کی گھبرائی ہوئی ہنسی کی آواز کے ساتھ اس کے الفاظ سنائی دیے "ہم دونوں برسوں کے ساتھی ہیں اور ہمیں مل جل کر ہی کسی نتیجے پر پہنچنا ہے۔ آج کی رات سکون سے گزار لو۔ کل ہم بیٹھ کر دوبارہ بات کریں گے۔"

"تم علی شیر کو اسی وقت کیوں نہیں نکال دیتے۔ ہمارا وقت بچ جائے گا۔"

"میں ابھی اس کے کمرے میں ہو کر آیا ہوں۔ اس سے یوں بار بار چھیڑ چھاڑ کی گئی تو وہ بھڑک جائے گا۔ ایسا نہ ہو کہ ہمارے کچھ کرنے سے پہلے وہ ہمارے خلاف کوئی کارروائی کر گزرے۔"

"اب تمہیں بھی اس سے خوف محسوس ہو رہا ہے؟" رمیش کی آواز استہزائیہ سی تھی۔

"جب تک علی شیر کی پوزیشن صاف نہیں ہو جاتی" اس پر بھروسا نہیں کیا جا سکتا۔"

"مگر میں آج کی رات بے کاری میں برباد نہیں کروں گا۔ مجھے کچھ کام کرنا ہے۔"

"کیسا کام؟" بدری ناتھ کے لہجے سے حیرت مترشح تھی۔

"دیسے تو علی شیر کے تینوں نوکر باہری سونے ہوں گے مگر میں پھر بھی رات میں گھر کا جائزہ لوں گا۔ ان چاروں کا کام تمام کرنے سے پہلے ہمیں معلوم ہونا چاہیے کہ کون کہاں سوتا ہے۔"

"تمہارے سر پر چار خون سوار ہو چکے ہیں۔ اگر علی شیر کے ہاتھ صاف ہوئے تو تمہاری یہ محنت اکارت جائے گی۔ تم ضرورت سے کچھ زیادہ ہی تیز چلنا چاہ رہے ہو۔"

"نہیں معلوم ہے کہ یہ میری پرانی خوبی یا کمزوری ہے اور اس سے مجھے کبھی نقصان نہیں ہوا۔"

ان دونوں کی اہم گفتگو ختم ہو چکی تھی۔ وہ دونوں ہی سرور میں تھے۔ ان کی نوک جھونک سے مجھے مزید کوئی کارآمد بات معلوم ہونے کی امید نہیں تھی۔ میں نے ریڈیو بند کر دیا۔

میں دروازہ کھول کر خوابگاہ سے باہر نکلا تو غیر ارادی طور پر ... ہو چکا تھا۔

معمول کے مطابق اس وقت بھی خانساماں باورچی خانے میں رات کا کھانا بنانے میں مصروف تھا۔ اس کے ساتھ ذرا نیور بھی بیٹھا ہوا تھا۔ میں نے دور ہی سے اشارہ کر کے ڈرائیور کو بلایا اور

دوبارہ اپنے کمرے میں گھس گیا۔ اس مرتبہ میں نے دروازہ ...
نہیں کیا تھا۔

انسپکٹر نائک فورس کا وہ فرد تھا مقرب ہو کر کمرے میں آ...
میں نے اسے رمیش کے خونی عزائم سے آگاہ کرتا فیر ...
سمجھتے ہوئے احتیاطی تدابیر کے بارے میں ضروری ہدایات ...
کے ساتھ تاکید کر دی کہ وہ اپنے دونوں ساتھیوں کو بھی ...
کر دے۔

ہم نے جب سے تارو کا مکان آباد کیا تھا وہاں سکون ہی ...
تھا۔ جو کچھ ہو رہا تھا اس میں لال خان کے منتیوں ذہنوں کا ...
عمل دخل نہیں تھا۔ صرف اس وقت تھوڑی سی سنسنی پیدا ...
تھی جب بدری ناتھ نے پچھلی رات میرے کمرے میں آ...
کرنے کی خواہش ظاہر کی تھی۔ اس کا مدعا ظاہر ہونے ...
واقعات کا رخ تبدیل ہو گیا تھا اور وہ رات بھی سکون سے ...
تھی۔ میری نئی ہدایات سن کر لال خان کے ذہن کی ...
اٹھیں۔ ان تینوں کے لیے وہ اپنی افادیت ثابت کرنے کا ایک ...
موقع ثابت ہو سکتا تھا۔

تھوڑی دیر بعد ہم کھانے کی میز پر جمع ہوئے تو وہ ...
خاموش اور گہری سوچ کا شکار نظر آ رہے تھے۔

"آج تم دونوں ایک دوسرے سے کچھ روٹھے روٹھے ...
آ رہے ہو" کھانے کے دوران میں نے انہیں چھیڑا۔

رمیش نے لقمہ چباتے چباتے سر اٹھا کر میری طرف ...
عجیب سی نظروں سے دیکھا۔ مجھ سے نگاہیں چار ہوتے ہی وہ ...
اپنی پلیٹ کی طرف متوجہ ہو گیا۔ اس کی آنکھوں میں میرے ...
دری سو صرف اور صفائی رچی ہوئی تھی جس کا اعتراف میں ...
دیر پہلے ہی اپنے کانوں سے سن چکا تھا۔

بدری ناتھ کا رویہ رمیش سے بہت مختلف تھا۔ اس نے ...
سے کہا "یہ آپس کی لڑائی نہیں" فکر... مندی ہے۔ تمہارے ...
نے ہم دونوں کو تشویش اور پریشانی میں مبتلا کر دیا ہے۔"

"مگر تو یہ سراسر تمہارا ذاتی معاملہ ہے۔ مجھے اس پر ...
نہیں کھولنی چاہیے" میں نے یک بہ یک سنجیدگی اختیار ...
ہوئے خشک لہجے میں کہا۔

"ہم تم کو کسی بات پر مجبور نہیں کر سکتے" بدری نے ...
میں کہا "مگر پھر بھی میں تم سے مزید چند منٹ بات کرنا چاہتا ...
ہو سکتا ہے کہ ہمارے مسئلے کا کوئی حل نکل آئے۔"

"کہو! میں سن رہا ہوں" میں نے تجاہل عارفانہ سے کام ...
ہوئے اسے حوصلہ دیا۔

"کھانے کی میز سے اٹھ کر میرے کمرے میں آ جانا یا ...
تمہارے پاس آ جاتا ہوں" وہ پُر امید لہجے میں بولا۔

میں دانستہ چند ثانیوں تک خاموش رہا پھر میں نے ...

"ٹھیک ہے۔ میں انتظار کروں گا۔"

کھانا خاموشی سے ختم کرلیا گیا۔ بدری کے برعکس رمیش کسی
بزنس کی طرح منہ چلائے کھانے میں مصروف رہا۔ اس نے مجھ
سے کوئی بات نہیں کی اور سب سے پہلے میز سے اٹھ گیا۔
اس کے جاتے ہی بدری ناتھ کے بھدے ہونٹوں پر خفیف سی
مسکراہٹ پھیل گئی۔ اس کی نظریں دور تک رمیش کا تعاقب کرتی
رہیں۔ جب وہ نظروں سے اوجھل ہو گیا تو اس نے بس اتنا ہی کہا۔
"اب تم سے بڑی باتیں ہوں گی۔ بلی تھیلے سے باہر آگئی ہے۔"
میں نے مفاہمانہ انداز میں سہلاتے ہوئے کرسی چھوڑ دی۔
"میں تمہارا منتظر ہوں۔"
مجھے اپنے کمرے میں پہنچ کر زیادہ دیر تک اس کا انتظار نہیں
کرنا پڑا۔
"تم اس طرح بار بار مجھ سے راز و نیاز کرکے رمیش کے
شبہات کو ہوا دے رہے ہو۔ وہ یہ سوچنے پر مجبور ہو جائے گا کہ تم
اسے الگ تھلگ رکھ کر میرے ساتھ کوئی سازش کر رہے ہو۔"
"میں اسی کی خواہش پر تم سے ملنے آیا ہوں۔ اس کے دماغ
میں تمہارے خلاف زہر بھر چکا ہے۔ بظاہر میں اس کی باتوں پر
ہامی بھر رہا ہوں لیکن اب مجھے اس کی ذرا بھی پروا نہیں
ہے۔"
"تمہارا خیال تھا کہ وہ ٹک موڑے کی خوشنودی حاصل کرنے
اور تمہیں پیچھے دھکیلنے کی فکر میں ہے۔ کیا اب وہ اپنے ان عزائم
سے تائب ہو چکا ہے؟" میں نے اپنے بارے میں اس کی کہی ہوئی
بات کو دانستہ نظر انداز کرکے پرانے حوالے سے سوال کیا۔
"اس کی خواہشات بڑھتی جا رہی ہیں۔ اسے شبہ ہے کہ تم ڈبل
کے آدمی ہو۔"
میں بے ساختہ ہنس پڑا۔ "اس کا یہ دماغی خلل جاری رہا تو کل وہ
مجھے ڈبل بھی قرار دے سکتا ہے۔"
"اس کے پاس دلائل ہیں۔ وہ خود بھی تمہیں ڈبل قرار دینے
کی نشاندہی نہیں کرسکتا۔ ڈبل کے بارے میں جو کچھ سنا گیا ہے وہ تم
پر پورا نہیں اترتا۔ وہ پیسے کے لالچ سے بے نیاز ہو کر اصولوں کی
خاطر خون کی ہولی کھیلتا ہے۔ تم اپنی مرضی کے مطابق صرف پیسے
کے پیچھے بھاگتے ہو۔ یہ بات ہم دونوں نے پہلے ہی دن بھانپ لی
تھی۔ ڈبل کے لیے کام کرنے والوں میں ہر قسم کے لوگ ہو سکتے
ہیں۔"
"شاید رمیش کے ان ہی شبہات کی وجہ سے مجھے ڈبل کی
تلاش سے روکا گیا ہے۔"
"اسے غیر ضروری اہمیت مت دو۔" اس نے برا سا منہ بنا کر کہا۔
"تمہیں اچھی طرح معلوم ہے کہ یہ تبدیلی ٹک کی ہدایت پر عمل میں
آئی ہے۔"
"پھر رمیش کیوں ڈبل کے بارے میں سوچ سوچ کر ہلکان ہوا
جا رہا ہے۔"

جواب میں اس نے اپنی کہانی چھیڑ دی۔ میری توقع کے برعکس
اس نے ہر بات من و عن بتائی تھی۔ صرف یہ اضافہ کر دیا تھا کہ
رمیش مجھے ہلاک کرنے کا منصوبہ بنائے بیٹھا تھا۔
میں نے اندازہ لگایا کہ رمیش کے قاتلانہ ارادے کی پردہ پوشی
میں بدری کی کسی بدنیتی کا دخل نہیں تھا۔ اسے اندیشہ رہا ہوگا کہ
رمیش کے ان انتہائی مخالفانہ عزائم سے واقف ہو کر میں آپے سے
باہر نہ ہو جاؤں۔ میرے کسی بھی اضطراری ردعمل سے اس کا پورا
کھیل خراب ہو سکتا تھا۔
"تم اس کے اندازوں سے متفق نہیں ہو تو پھر اس وقت
میرے پاس کیوں آئے ہو؟"
"تمہارا اس کے خیالات سے باخبر رہنا ضروری ہے۔ اس کے
اندازوں کی بنیاد اس مفروضے پر رکھی گئی ہے کہ تم شناخت کے
خوف سے ٹک کے پاس جانے سے کترا رہے ہو۔ اگر تم اس
ملاقات کے لیے اپنی تیاری ظاہر کر دو تو رمیش کے سارے وسوسے
خاک میں مل جائیں گے۔"
"تمہارا اصرار مجھے شدید لا رہا ہے۔ یہ کسی بھی صورت میں
ممکن نہیں ہے۔ رمیش میرا بال بھی بیکا نہیں کر سکتا۔ تم چاہو تو اس
کے خطرناک خیالات سے ٹک کو بھی آگاہ کر سکتے ہو۔"
"یہ نہیں ہوگا" بدری نے فیصلہ کن لہجے میں کہا۔ "رمیش کی
جان جا رہا ہے۔ بات ٹک تک پہنچے گی تو غلط فیصلے کی ذمے داری میرے
کندھوں پر ہی آئے گی۔ میں فیصلہ کر چکا ہوں کہ رمیش کو ٹک سے
بات کرنے کا کوئی موقع نہیں دوں گا۔ ٹرانسمیٹر ہر وقت میرے قبضے
میں رہتا ہے۔ فون تم اپنے کمرے میں بند رکھو۔ ویسے بھی ٹک سے
فون پر رابطہ ہونا ناممکن ہے۔ اس بارے میں ہمیں سخت ہدایات ملی
ہوئی ہیں۔"
"تم اس کی چالوں کو سمجھ رہے ہو تو کیا وہ تمہاری چال کو نہیں
سمجھے گا۔ وہ آسانی سے یہ فیصلہ کر لے گا کہ تم نے مجھ سے کوئی سازباز
... کرلی ہے۔"
"میں تمہیں ایک بار پھر بتا رہا ہوں کہ اس نے یہاں
کوئی بدمعاشی یا چالاکی دکھانے کی کوشش کی تو میں اسے ہرگز
معاف نہیں کروں گا۔ وہ کسی خارش زدہ کتے کی طرح کتے کی
موت مارا جائے گا۔"
"امریکا کے ترقیاتی پروگرام سے فائدہ اٹھانے کے لیے اس کا
زندہ رہنا ضروری ہے۔" اس نے بے بسی سے کہا۔
"تمہیں اچھی طرح معلوم ہے کہ مجھے امریکا جانے کا بہت
زیادہ شوق نہیں ہے۔ تمہارے اصرار پر میں نے رضامندی ظاہر کی
ہے۔ میرا وعدہ ہے کہ میں اسے مارنے میں پہل نہیں کروں گا۔
اس نے کوئی حرکت کی تو ضرور برے انجام سے دوچار ہوگا۔ اسے
لگام دینا تمہارا کام ہے۔"
"مجھے ہر وقت اس کی کڑی نگرانی کرنی پڑے گی۔" وہ خود کلامی
کے انداز میں بڑبڑایا۔ "خیر میں یہ بھی کرلوں گا۔ اب سوچتا ہوں

درحقیقت میں خود بھی یہی سمجھ رہا تھا کہ اس وقت رمیش اگروال کی
ہلاکت ایک بنتے ہوئے کھیل کو بگاڑ سکتی تھی۔

میں نے ایک مرتبہ پھر ریڈیو آن کر دیا۔ بدری اپنے کمرے میں
رمیش جی سے الجھا ہوا تھا۔ وہ رمیش کو یقین دلانے کی کوشش کر رہا تھا کہ
میرا ان سے دور کا بھی واسطہ نہیں تھا۔ اس کے پاس ممبر ے....
دلائل بھی تھے لیکن رمیش اس کی باتوں سے زیادہ متاثر نہیں تھا۔
آخر میں بدری نے اسے تنبیہہ کی کہ وہ رات کو گھر کا جائزہ
لینے کا خیال دل سے نکال دے اور اس نے ہوں ہاں کر کے بدری
کی بات ٹال دی۔

اس وقت تک میں نے ان کی جو گفتگو سنی تھی اس سے وہ
اپنے اپنے اصل روپ میں میرے سامنے آچکے تھے۔ ان کے
بارے میں مجھے مزید جاننے کی خواہش رہی تھی نہ ضرورت تھی۔
میں نے ریڈیو کا بینڈ تبدیل کر کے ایک ایسا اسٹیشن لگا لیا جہاں سے
فلمی نغموں کا پروگرام نشر ہو رہا تھا۔

ساڑھے بارہ بجے میرے دروازے پر دستک ہوئی اور اجازت
ملنے پر ڈرائیور اندر آگیا "سر! اندر ساری روشنیاں گل ہو چکی
ہیں۔ کالی دیوی کے مہمانوں کے کمرے میں بھی اندھیرا ہے۔"

"اور تم تینوں اپنی اپنی جگہ تیار ہو؟" میں نے بستر سے اٹھتے
ہوئے پوچھا۔

"جی سر! وہ دونوں اگلے حصے میں اور میں پیچھے موجود ہوں۔
میں نے احتیاطاً احاطے میں بھی اندھیرا کر دیا ہے۔ چوکیدار نے
ایک موٹر سائیکل پر دو آدمیوں کو کئی مرتبہ گلی میں سے گزرتے دیکھا
ہے۔ اسے ان پر شبہ ہو رہا ہے۔ وہ اب ادھر آئے تو ہمارے آدمی
اندھیرے میں انہیں آسانی سے دیکھ لیں گے۔"

اس کا آخری فقرہ نامعقول تھا مگر بات میری سمجھ میں آگئی۔
اندھیرے میں موجود رہ کر روشن گلی پر نگاہ رکھنا خاصا آسان
تھا۔ چوکیدار کا وہ مشاہدہ بے بنیاد نہیں ہو سکتا تھا۔ مجھے تشویش
ہونے لگی کہ باہر سے کون ہماری کمین گاہ میں دلچسپی لے رہا تھا۔

"ہر طرف نگاہ رکھو۔ آج مہمانوں کی طرف سے گڑبڑ کا اندیشہ
ہے۔ باہر پھرنے والوں کی بات خطرناک ہو سکتی ہے۔ کوئی اندر گھسنے
کی کوشش کرے تو بے رحمی سے اسے دبوچ لینا۔"

وہ سر ہلا کر باہر چلتے ہوئے اندھیرے میں کہیں مدغم ہو گیا۔
میں ریڈیو کا بینڈ تبدیل کر کے سوئی دوبارہ پرانے مقام پر لے
آیا۔ دوسری طرف گہرا سناٹا چھایا ہوا تھا۔ اسی وقت دور سے کسی
انجن کی گونج کی آواز سنائی دی پھر ٹرین کے آہنی پہیوں کی گڑگڑاہٹ
نزدیک سے قریب آنے لگی۔

دن میں ٹرینوں کے شور کی وہ آوازیں زیادہ نامانوس اور اجنبی
نہیں محسوس ہوتی تھیں لیکن رات کے سناٹے میں وہ بھی تک آجاتی
تھیں بھاری لگتی تھیں۔ نادرہ کے مکان میں واحد خرابی یہی تھی کہ
وہ ریلوے لائن سے بہت قریب واقع تھا اور آہنی پٹڑیوں پر دوڑتی
بوگیوں کی گونج بعض اوقات سر میں دھمکنے لگتی تھی۔

رمیش کی باتیں اس وقت میرے ذہن میں تازہ تھیں۔ میں کمرے
میں اندھیرا کر کے اسے بے خبری میں کہیں بھی گھیرنے اور ریچھ کی طرح
ادھیڑ ڈالنے کا پختہ ارادہ کر چکا تھا۔ میرا اندازہ تھا کہ وہ بدری کے
سو جانے کا یقین کرنے کے بعد ہی اپنے کمرے سے باہر قدم نکالے
گا۔ اس انتظار میں اسے تاخیر بھی ہو سکتی تھی لیکن میں ہر حال میں
اس کے نکلنے سے پہلے کہیں چھپ جانا چاہتا تھا۔

ریڈیو بجھاتے ہوئے مکمل سکوت سے مانوس ہو کر میں نے
سوئچ بند کر دیا۔ سائیڈ ٹیبل کی دراز میں سے ہم گن نکال کر اپنی
جیب میں اڑسی اور کمرے کی روشنیاں گل کر کے باہر رینگ آیا۔

وہ کسی مسافر بردار ٹرین کا وقت نہیں تھا۔ کراچی سے ملک کے
باقی حصوں کے لیے کوئی طویل مال گاڑی دھیمی رفتار سے شہر کے
قلب میں سے گزر رہی تھی اور اس کا شور اپنے سوا ہر آواز کو نگل
گیا تھا۔

میں چند ثانیوں تک اپنے دروازے کے سامنے کھڑا رہا پھر اگلی
راہداری کی طرف چل دیا۔ ابھی میں چند قدم بھی نہیں گیا تھا کہ
اچانک ان دونوں کے کمرے کا دروازہ تھوڑا سا کھلا اور گھور....
اندھیرے میں دھیمی روشنی کا ایک اونچا مستطیل چمکنے لگا۔

میں فوراً ہی دیوار سے چپک گیا۔ اس ناکافی روشنی کو دیکھتے ہی
اندازہ ہو گیا تھا کہ دروازہ کھولنے والے نے روشنی کے لیے کمرے
کا کوئی بلب روشن نہیں کیا تھا بلکہ باتھ روم کا دروازہ تھوڑا سا کھول
کر وہاں روشنی کر دی گئی تھی۔

اس روشن اور مستطیل خلا میں تھوڑی سی وسعت ہوئی اور
پلک جھپکتے میں ایک سایہ نیم روشن کمرے میں سے تاریک راہداری
میں رینگ آیا۔ میں نے اسی اثنا میں اس کی جھلک دیکھ لی تھی۔ مجھے
یہ جان کر حیرت ہوئی کہ کمرے میں سے تاریکی میں آنے والا رمیش
نہیں بدری ناتھ تھا۔

میرے ذہن میں بجلی کی سی سرعت سے پہلا خیال یہی آیا کہ
نامعلوم وجوہ کی بنا پر بدری کی بھی کایا پلٹ ہو چکی تھی۔ وہ راہداری
کے بند سرے پر تھا۔ میرے مقابلے میں اس کے پاس اپنے کمرے
کے سوا کوئی راہ نہیں تھی۔ میں نے اسے اس کمرے سے باہر نکلنے
سے پہلے ہی للکار ڈالا۔

"ہینڈز اپ!" میں نے غرا کر کہا "میں نے تمہیں دیکھ لیا ہے
میں گولی مار دوں گا۔" یہ دھمکی دیتے ہی میں نے اپنی جیب سے ہم
گن نکال لی تھی اور دیوار سے لگ کر اس کی طرف سرکنا شروع
کر دیا۔

"غلطی سر! فائر نہ کرنا۔ یہ میں ہوں۔" اندھیرے میں بدری
ناتھ کی بے ساختہ اور گھبرائی ہوئی آواز گونجی۔ اسی کے ساتھ اس
نے کوئی قریبی دیوار گیر سوئچ دبا کر اپنی راہداری روشن کر دی۔
گزر جانے والی مال گاڑی کے دور ہوتے ہوئے شور کے باعث

اسے قدرے زور سے بولنا پڑا تھا۔ روشنی ہونے پر میں نے دیکھا کہ اس نے دونوں ہاتھ سر سے اوپر اٹھا لیے تھے اور اس کے چہرے پر ہوائیاں اڑ رہی تھیں۔ میں اس کے مقابلے میں اس وقت بھی اندھیرے میں تھا اس وجہ سے وہ مجھے نہیں دیکھ سکتا۔

"رمیش کہاں ہے؟ تم اندھیرے میں اپنے کمرے سے باہر کیا کر رہے ہو؟" میں نے اپنی حیوانی جبلت کے زیر اثر زہریلی آواز میں سوال کیا۔ میں نے اپنی پیش قدمی اندھیرے میں ہی روک رکھی تھی۔

"وہ گہری نیند سو رہا ہے۔ میں نے آج پھر اس کی شراب میں خواب آور دوا ملا دی تھی۔" اس نے تھکی تھکی اور شکست خوردہ آواز میں کہا "میری چھٹی حس کہہ رہی تھی کہ تم قرب و جوار میں کہیں نہ کہیں گھات لگائے بیٹھے ہو گے۔ میں تمہارے پاس ہی آ رہا تھا۔"

"مجھے امید نہیں تھی کہ اس وقت رمیش کے بجائے تم سے ملاقات ہو گی۔" میں نے تلخی سے کہا "اس وقت ایک بجنے والا ہے۔ تم میرے پاس کیا لینے آ رہے تھے؟"

"مجھے اپنی طرف آنے دو۔ میں تمہیں پوری بات بتا دوں گا۔" اس کی آواز ابھری۔

"ہاتھ گرائے بغیر بڑھتے چلے آؤ۔ اب میں تلاشی لیے بغیر تم پر بھروسا نہیں کروں گا۔ تم دونوں ہی خطرناک اور ناقابل اعتبار ہو۔ تم مسلح ہوئے تو میں تمہیں نہیں چھوڑوں گا۔"

وہ ہاتھ گرائے بغیر میری طرف آتے ہوئے اپنی آواز دبا کر بولا "میں بالکل غیر مسلح ہوں۔ ابھی چند منٹ پہلے مجھے ایر فون پر کال کا اشارہ مل رہا تھا۔ میں نے ایر فون آن نہیں کیا۔ میں اس بے وقت کال سے سخت پریشان ہو کر تمہاری طرف آ رہا تھا۔"

میں نے بم گن جیسے انوکھے ہتھیار کو اس سے چھپانے کی کوئی کوشش نہیں کی۔ وہ قتل کی محبوبہ کے گھر پر پہلے بھی میرے پاس بم گن دیکھ چکا تھا۔ وہاں اس کے استعمال کی نوبت نہیں آئی تھی اس وجہ سے میں نے اسے یہ بتایا کہ میری گن مہلک ترین زہر میں بجھی ہوئی باریک سوئیوں سے میرے حریف کے جسم کو ایک سیکنڈ میں بارہ مرتبہ چھیدنے کی صلاحیت رکھتی ہے۔

تیز روشنی سے نکلنے کے بعد وہ مجھے دیکھنے پر قادر ہو چکا تھا۔ وہ میرے سامنے آ کر رک گیا۔ میں نے مروت کے بغیر اس کے پورے جسم کو ٹٹول کر اس کی تلاشی لی اور پھر اسے ہاتھ گرانے کی اجازت دے دی۔

"اب اپنی اس بلو گن کو بھی رکھ لو۔ اس سے مجھے خوف آ رہا ہے۔" اس نے ایک گہرا سانس لے کے کہا "یہ چل گئی تو بچنے کی کوئی صورت باقی نہیں رہے گی۔"

"اگر رمیش سو رہا ہے تو تمہیں چمگادڑوں کی طرح اندھیرے میں باہر نکلنے کی کیا ضرورت تھی؟" میں نے اپنے کمرے کی طرف لوٹتے ہوئے خفگی سے پوچھا۔

"میں کمرا تم روشن کر کے باہر نکلا تھا۔ مجھے کیا معلوم تھا کہ باہر گھپ اندھیرا ہو گا۔ روز رات کو یہاں کی تمام راہداریاں روشن ہی رہتی ہیں۔"

"کمرے میں چھپنے کے بجائے میں رمیش کے استقبال کے لیے اندھیرے میں نکلا ہوا تھا۔"

"بلو گن مارنے والا ہتھیار ہے۔" اس نے میری بات کاٹ کے شکوہ کیا "میں نے تم سے کہا تھا کہ رمیش کو ابھی زندہ رہ[نا] چاہیے۔ وہ ہماری ضرورت ہے۔"

"بلو گن میری انگلی کے اشارے کی غلام ہے۔ رمیش زیا[دہ] سرکشی دکھاتا تو انگلی حرکت کر سکتی تھی۔"

"غنیمت ہوا کہ تم دور رہے۔" میرا کمرا روشن ہو جانے کے بعد اس نے کہا "قریب ہوتے تو ہاتھا پائی ضرور ہو جاتی۔ اب یہ بتاؤ کہ وہ رات گئے مجھ سے کیا چاہ رہا ہے۔"

"یہ سوال تمہیں اسی سے پوچھنا چاہیے تھا۔ میں کیا کہہ سکتا ہوں۔"

"وقت ایسا تھا کہ میں نے اضطراری طور پر کال منتقل کر[نے کو] انداز کر دیا۔ میں اس سے بہانہ کر سکتا ہوں کہ میں گہری نیند سو رہا تھا۔ یہ دوسری بات ہے کہ اب میں سو نہیں سکوں گا۔"

"اسے کوئی اہم مسئلہ درپیش ہے۔ تم فکر مت کرو۔ مقصد [پورا ہونے تک] وہ دوبارہ رابطے کی کوشش کر سکتا ہے۔ اس بار اسے مایوسی کا سامنا نہیں ہونا چاہیے۔" میں نے سگریٹ سلگا کر کہا۔

"تمہارے سامنے بات ہو گی تو تم بھی مشورہ دے سکو گے۔ ٹرانس میٹر کا بٹن دبائے بغیر ادھر کی آواز اس تک نہیں پہنچ سکے گی۔" اس نے روا روی میں کہا۔

"ان خفیہ مواصلات کا یہ اصول مجھے معلوم ہے۔" میں نے ناخوش گوار لہجے میں کہا "کراچی میں اب یہ آلات چوراچکے بھی استعمال کرنے لگے ہیں۔"

وہ خفت آمیز انداز میں بے ڈھنگے پن سے ہنس پڑا۔ اس وقت اس کی تنگ پیشانی کے نیچے ڈھلکی ہوئی گول گول آنکھوں میں مکاری کے بجائے سادگی نمایاں تھی۔ چلے ہوئے چال والے دور رس، عیاری کی تجزیہ، دشمن کا سرا نار لینے میں مہارت رکھنے والا وہ شخص اس وقت بالکل بے ضرر نظر آ رہا تھا۔ منافقت ہونے کے بعد سے اس کی ساری تیزی اور طراری معدوم ہوتی چلی گئی تھی۔

ہمیں بمشکل تین منٹ انتظار کرنا پڑا۔ ایر فون پر ایک بار پھر اشارہ آنے لگا۔

بدری نے بھرپور نظروں سے میری طرف دیکھا اور اپنا ایر فون آن کر دیا۔

اپنی کال کے جواب میں بدری کی آواز سن لینے کے بعد تک زانے لگا۔ "میں نے دوسری بار کوشش کی ہے۔ پہلی کال کے وقت کیا کر رہے تھے؟"

"اس وقت رات کا ڈیڑھ بجنے والا ہے تک بانا۔" بدری ناصحانہ انداز میں بولا "ہو سکتا ہے کہ تھوڑی دیر کے لیے مجھ پر غنودگی طاری ہو گئی ہو۔"

"میں تمہاری کمین گاہ کا سراغ لگا چکا ہوں۔" تک مونالے کے الفاظ کسی بم کی طرح میرے اعصاب پر اثر انداز ہوئے۔ وہ کہہ رہا تھا "تمہارے اپارٹمنٹ میں ایک ایسا طاقتور ہوز بیلٹن ڈی ٹیکٹر پوشیدہ ہے جو اپارٹمنٹ آن ہونے پر میرے نیٹ ورک کے لیے ملاقات در سگنل نشر کرنے لگتا ہے۔ ان سگنلز سے اپارٹمنٹ کا محل وقوع معلوم ہو جاتا ہے۔ تم شاہراہ فیصل سے داہنی طرف سوسائٹی کے ایک مخصوص علاقے میں رہ رہے ہو اور اب ہر وقت میری نظروں میں ہو۔"

اس کی بات سنتے ہوئے بدری ناتھ کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں اور وہ استفسار طلب نظروں سے میری طرف دیکھنے لگا۔ تک کا انکشاف اس قدر غیر متوقع تھا کہ میں بدری کو فوری طور پر کوئی جواب نہیں دے سکا۔ اس بار تک مونالے کے مقابلے پر میدان میں اترتے ہوئے میں بالکل فراموش کر بیٹھا تھا کہ امریکی قونصل خانے کی آڑ میں سازشوں کو پروان چڑھانے والوں کو بہت ہی جدید ترین ایجادات اور مواصلاتی سہولتوں تک رسائی حاصل تھی اور وہ گھر بیٹھے بہت سی ایسی معلومات حاصل کرنے پر قادر تھے جو عام حالات میں میسر نہیں آسکتی تھیں۔

تک کا رکا ہوا ٹرانسمیٹر بدری تک پہنچاتے ہوئے مجھے سمجھ لینا چاہیے تھا کہ اس آلے میں کوئی سمت نما پرزہ بھی پوشیدہ ہو سکتا ہے مگر مجھ سے چوک ہو گئی۔ میں اس راز کے لیے ذاتی طور پر قصور وار نہیں تھا۔ یہ دیگر بات تھی کہ میں بروقت ایسے کسی پرزے کی موجودگی کا ادراک کر بھی لیتا تو کھیل بگاڑے بغیر اس کا کوئی توڑ نہیں کر سکتا تھا۔ پیکٹ کھولتے یا ٹرانسمیٹر کو چھیڑتے ہی انہیں کسی خرابی کی بنا پر پڑ جاتی۔

بدری بہت چالاک تھا۔ اس نے توقف کے بغیر تک سے کہا "یہ خوشی کی بات ہے کہ اب مجھے تمہارا ساتھ بھی میسر رہے گا۔ علی شیر کو کوئی شبہ نہ ہونے کے باوجود میں خود کو بے یارومددگار محسوس کرتا تھا۔"

"تم مجھ سے ملاقات کے لیے کب آ رہے ہو؟" تک کی طرف سے سوال کیا گیا۔

"کل کے لیے کہہ دو" بدلے ہوئے حالات میں، میں نے گھبرائی ہوئی آواز میں کہا۔

"وہ تو یرقان میں مبتلا ہو گیا ہے" بدری نے خوب صورت تمہید باندھی "میں کوشش کروں گا کہ کل کسی طرح اسے تمہارے پاس بھیج سکوں۔"

"ہرگز نہیں! میں کسی یرقان زدہ ایشیائی سے ملنا پسند نہیں کروں گا۔ اگر وہ اس مہلک اور متعدی مرض میں مبتلا ہو گیا ہے تو تم دونوں بھی اس سے دور رہنے کی کوشش کرو۔ یہ بیماری اکثر انسانوں پر حملہ آور ہوتی ہے۔ تمہارا سراغ مل جانے کے بعد شاید مجھے ان دونوں میں سے کسی کو بلانے کی ضرورت پیش نہ آئے مگر میں یہ ضرور جاننا چاہتا ہوں کہ تم کن لوگوں کے درمیان ہو۔ اگر علی شیر کوئی غلطی کیے بغیر تمہاری توقعات پر پورا اتر رہا ہے تو وہ بہت چالاک اور خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔ یہ امکان بھی ہے کہ وہ کسی ایجنسی کا ایجنٹ ہو۔ اس کے بارے میں یہی سب جانچنے کے لیے میں اسے اپنے روبرو بٹھانا چاہ رہا تھا۔"

"مجھے اس پر اب کوئی شبہ نہیں ہے مگر تمہاری رائے زیادہ مستند ہو گی" بدری نے مجھے آنکھ مار کر جواب دیا۔

"مجھے اپنی صحت ہر بات سے زیادہ عزیز ہے۔ اسے وہیں رہنے دو۔ میرے آدمی اس کے بارے میں بہت کچھ معلوم کر سکتے ہیں۔ وہ اس وقت بھی تمہارے علاقے میں کہیں بھٹک رہے ہوں گے۔"

تک مونالے بہت سکون سے دھیرے دھیرے کھل رہا تھا۔ اس کے نئے انکشافات پر میری ریڑھ کی ہڈی میں عجب رفتار سے بے شمار چیونٹیاں سی رینگنے لگیں۔ اس کا مطلب تھا کہ دو مشتبہ موٹر سائیکل سواروں کے بارے میں مجھے جو اطلاع دی گئی تھی وہ درست تھی۔

اس کے شکاری کتے میری بے خبری میں اتنے قریب پہنچ چکے تھے کہ تشویش ہونی لازمی تھی۔ بدلے ہوئے حالات میں میرا ذہن تیزی سے کام کرنے میں مصروف ہو گیا۔

"اس کے آدمیوں کو یہاں آنے کی ترغیب دو" میں نے بدری کے بٹن دبانے سے پہلے تیزی سے کہا۔

بدری نے قدرے توقف کے بعد تک سے کہا "یہ خوشی کی بات ہے کہ وہ مجھ سے اتنے قریب موجود ہیں۔ مجھے ان کے بارے میں کچھ بتاؤ تاکہ میں باہر نکل کر ان کی مدد کر سکوں۔"

"تو کیا علی شیر نے تم کو اتنی آزادی دی ہوئی ہے؟" تک نے حیرت سے پوچھا۔

"ہم اس کے قیدی نہیں ہیں۔ ویسے بھی وہ کرائے پر ہمارے لیے کام کر رہا ہے۔ بیماری کی وجہ سے وہ اس وقت آرام کر رہا ہے۔ سامنے ہوتا تب بھی مجھے باہر جانے سے روکنے کی ہمت نہیں کر سکتا تھا۔ تم اشارہ کرو اور دیکھو کہ میں کتنی تیزی سے تمہاری ہدایت پر عمل کرتا ہوں۔"

"اس کا ساتھی کہاں ہے؟" تک اس بار نگار کے معاملات میں گہری دلچسپی لے رہا تھا۔

"وہ بھی اسی کے کمرے میں سو رہا ہو گا۔ بظاہر یہاں میدان صاف ہے۔"

"یہ کوئی چھوٹا مکان ہے یا اس میں احاطہ وغیرہ بھی ہے؟" نک نے پوچھا۔

"یہ وسیع لان اور احاطے والی کوٹھی ہے۔ مکانات ایک دوسرے سے دور دور اور الگ الگ بنے ہوئے ہیں۔"

"پھر تم اپنا ایرفیس آن رکھو اور اسے لے کر سڑک کی طرف والی دیوار کے پاس پہنچ جاؤ۔ میرے آدمیوں کے پاس ایک میٹر ہے جو تمہارا اور ان کا درمیانی فاصلہ ظاہر کرتا ہے۔ فاصلہ گھٹنے بڑھنے سے وہ اندازہ لگالیں گے کہ تم کہاں موجود ہو۔ ان کے پہنچنے تک تم انتظار کرو۔ ان کی طرف سے کوئی اشارہ ملتے ہی تم مجھے اطلاع دو گے۔ اس کے بعد میں بتاؤں گا کہ کیا کرنا ہے۔"

"یعنی ان کی رہنمائی کے لیے ایرفیس کا مسلسل آن رہنا ضروری ہے؟" بدری نے پوچھا۔

"شاید میں نے شروع سے اسی ایک بات پر زور دیا ہے۔" بدری کے سوال پر وہ برہم ہو گیا۔

"ٹھیک ہے۔ اب میں پوری بات سمجھ گیا" بدری نے جلدی سے کہا "میں ابھی باہر نکلتا ہوں۔"

"ہوش میں رہ کر کام کرنا۔ میرے تھری علی شہریا اس کے ساتھی کی نظروں میں آگئے تو یہ ساری مشق رائیگاں جائے گی۔ تمہارے مددگاروں کے بارے میں وہی کچھ معلوم کرسکتے ہیں۔"

"تم فکر مت کرو۔ میں تمہارے مقاصد کے لیے سر دھڑ کی بازی لگادوں گا۔"

"نو..." نک کے منہ سے رواروی میں پہلی بار کوئی تعریفی لفظ برآمد ہوا "میری بات فی الحال مکمل ہو گئی۔ اگلی بار تم ان کے آجانے پر مجھ سے بات کرو گے۔ اب تم ایرفیس آن رکھ کر پورے اطمینان سے گھر بھر میں گھوم سکتے ہو۔ اس پر میرا کوئی پیغام نہیں آئے گا۔"

"ٹھیک ہو!" یہ کہہ کر بدری نے ایرفیس کا شری بٹن چھوڑ دیا اور اسے یوں گھورنے لگا جیسے اس نے وہ عجوبہ اپنی زندگی میں پہلی بار دیکھا ہو۔

میں نے بولنے میں دانستہ پہل نہیں کی اور خاموشی کے وہ لمحات گزارنے کے لیے بلاوجہ نئی سگریٹ سلگانے میں مصروف ہو گیا۔

بدری میری اس بامقصد خاموشی کا اندازہ نہیں لگا سکا۔ اس نے الجھن آمیز لہجے میں کہا "یہ تو سارا قصہ ہی چوپٹ ہوتا نظر آرہا ہے۔ نک میری توقع سے زیادہ چالاک ثابت ہوا ہے۔"

"وہ چالاک نہ ہوتا تو تم دونوں کو اس کی تحویل میں نہ دیا جاتا۔" میں نے جواب دیا "اب تم اتنی سعادت مندی ضرور دکھاؤ اور تھوڑی دیر کے لیے ایرفیس بند کردو۔ ایسا نہ ہو کہ ہم یہاں بیٹھے باتیں کرتے رہیں اور نک کے آدمی یہاں تک پہنچ جائیں۔"

"اوہ!" بدری نے چونک کر جلدی سے ایرفیس آف کر دیا "یہ واقعی کافی دیر سے آن ہے۔ اس دوران میں انہوں نے اپنی نقل و حرکت اور فاصلے کی تبدیلی کی بنا پر یہ اندازہ تو لگا ہی لیا ہو گا کہ ہم ان سے کس سمت میں موجود ہیں۔ تم انہیں اس طرف راغب کرنے میں کیوں دلچسپی لے رہے ہو؟"

"مجبوری ہے۔ ہمارے پاس بچاؤ کی کوئی اور راہ نہیں ہے۔ ہم سے دور رہ کر وہ نک کے مفادات پورے کرتے رہیں گے۔ ہمارے ہاتھ لگ گئے تو چوکڑی بھول جائیں گے۔"

"تو کیا تم انہیں اپنا قیدی بنانے کا ارادہ رکھتے ہو؟" اس نے حیرت سے پوچھا۔

میں نے بے پروائی سے کہا "وہ آسانی سے قیدی بننے پر قائل نہ ہوئے تو ان کا جھٹکا بھی کیا جا سکتا ہے۔ اپنے آخری انجام کے وہ خود ذمے دار ہوں گے۔"

"نک بپھر جائے گا۔ تمہاری مخبری کے لیے وہ ان پر بہت زیادہ انحصار کر رہا ہے۔"

"اس کے فرشتوں کو بھی علم نہیں ہو گا کہ اس کے مہروں پر کیا گزری ہے۔"

"یہ کیسے ممکن ہے" اس نے بے اختیاری سے کہا "اس کے آدمی غائب ہو جائیں گے اور اسے علم نہیں ہو گا۔ یہ بات میری سمجھ سے باہر ہے۔"

"اسے ان آدمیوں کے بارے میں اطلاع دینے کی ذمے داری تمہاری ہے۔ آج کی رات بہت اچھی ہے۔ رمیش خواب آور دوا کے زیر اثر سو رہا ہے۔ وہ یہاں آئیں گے اور پکڑے یا مارے جائیں گے۔ ایک ڈیڑھ گھنٹا گزار لینے کے بعد تم نک سے پوچھو گے کہ اس کے آدمی کہاں رہ گئے۔ اتنی مدت گزر جانے کے بعد بھی ان کا پتا نہیں ہے۔ اس کی کھوپڑی چکرا جائے گی۔ وہ سمجھے گا کہ اس کے آدمی تمہاری کمین گاہ کا سراغ لگا کر واپس چلے گئے تھے۔ انہوں نے تم سے رابطہ کرنے کی ضرورت محسوس نہیں کی۔"

"اس نے اپنے آدمیوں کو ہدایت دے کر بھیجا ہو گا۔ یہ ممکن ہے کہ وہ اس کے حکم سے انحراف کریں؟"

"فضا میں خطرے کی بو سونگھ کر وہ سب کچھ کرسکتے ہیں۔ یہ بات سوچ سکتا ہے نک۔ یہ اندازہ نہیں لگا سکے گا کہ اس کے مہروں کو تمہاری موجودگی میں مارا یا پکڑا گیا ہے۔"

"ہاں۔ شاید وہ ہم لوگوں سے اتنی جلد بدظن نہ ہو سکے۔ فکر مندی کی بات یہ ہے کہ ہمیں اس کے آدمیوں کی تعداد کے بارے میں کچھ علم نہیں۔ پتا نہیں وہ کتنے ہوں گے۔"

"وہ [illegible] اس نے جمع کا صیغہ استعمال کیا ہے تو بس دو ہی ہوں گے۔" اسے وہ جواب دیتے ہوئے میرے ذہن میں مشتبہ موٹر سائیکل سواروں کا خیال موجود تھا۔

"انہیں پکڑ کر تم کہاں رکھو گے؟ صبح رمیش سو کر اٹھے تو

نہیں رکھو۔ رسوالوں کی بوچھاڑ کردے گا۔"

"ہم ابھی تک اس گھر کی پوری ساخت سے باخبر نہیں ہو۔ یہاں ایک تہ خانہ بھی موجود ہے۔ پکڑے جانے والوں کو باندھ کر وہ دوران وہاں رکھا جا سکتا ہے۔"

"ایک طرف تم اپنی روانگی کا پروگرام بنا رہے ہو' دوسری طرف تک سے الجھنے پر تلے ہوئے ہو۔ تمہارے جانے کے بعد نوابزادہ کا کیا بنے گا۔ وہ رہا ہوتے ہی تک کو پوری تفصیل سنا دیں گے۔"

"یہ میں اپنی مرضی سے نہیں کر رہا۔ انجینئر میرے اوپر ضروری بادی ہے۔ اپنے لیے کوئی سنگین خطرہ نظر آیا تو میں تک کے زمیوں کو ذبح کرکے نکل جاؤں گا۔"

بنیادی طور پر بدری ناتھ کو ضامر کی حکمت عملی پر کوئی اعتراض نہیں تھا۔ وہ خود بھی کشت و خون کرکے اپنی راہ بنانے کا قائل تھا۔ اسے بعد میں پیدا ہونے والی پیچیدگیوں کی فکر تھی۔ ایسا واز کیا ہوگا اور وہ رہا ہوا تو پھر کیا بنے گا؟ مجھ سے تھوڑی دیر تک بات کرنے کے بعد اس کا ذہن صاف ہو گیا۔ میں نے ہم گن کے اندر بھرا ہوا ریوالور اپنی جیب میں رکھا تو بدری کچھ پریشان ہو گیا۔

اس کو اپنی خنجر زنی پر ناز تھا۔ وہ کھلے کھلے مکانوں میں رہنے والے خوشحال شہریوں کی پرسکون آبادی تھی۔ کسی بھی گھر میں تھوڑی سی مار دھاڑ سے ہنگامہ خیزی ہوتی تو پڑوسیوں تک کو کانوں کان خبر نہ ہو والے نہ ہوتا تو پوری آبادی میں خوف و ہراس پھیل سکتا تھا۔ کوئی پولیس کو خبر دے دیتا تو قانون کے محافظوں کی مداخلت سے ہمارے منصوبے خراب ہو سکتے تھے۔ اس کا خیال تھا کہ ابھی چپ چاپ اس صورت حال پر اپنی گرفت مضبوط کرنے کی کوشش کرنی چاہیے۔

اس وقت تک مجھے بدری ناتھ کی خنجر زنی کے کمالات دیکھنے کا موقع نہیں ملا تھا۔ وہ رستم جان کے گھر میں جس اعتماد سے دوہری دھار کا خنجر لیے بیٹھا تھا اس سے یہ ضرور جھلک رہا تھا کہ اسے اپنے فن میں کوئی نہ کوئی کمال حاصل تھا۔ اس کے اصرار پر میں نے اس کا دو دھاری خنجر اسے لوٹا دیا۔ میں نے چاہا کہ وہ خنجر کے ساتھ کوئی ریوالور بھی لے لے مگر اس نے شکریے کے ساتھ میری پیشکش مسترد کر دی۔

"وقت آیا تو تم دیکھو گے کہ میرے ہاتھ میں یہ خنجر دنیا کے ہر ہتھیار سے زیادہ خطرناک ثابت ہوتا ہے۔ میرے صرف دو وار ہوتے ہیں۔ میرے حریف کا نرخرا کٹ جاتا ہے یا پھر اس کی آنتیں باہر نکل آتی ہیں۔"

میں مسکرا کر رہ گیا۔ میں نے سوچ لیا تھا کہ پہلا موقع ملتے ہی خنجر زنی کی مقابلے کی صلاحیت آزمانے کی کوشش ضرور کروں گا۔ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ چھری چاقو سے حریفوں کو زمین بوس کرنے والوں کی نسل تیزی سے معدوم ہوتی جا رہی تھی۔

طاقتور روشنی والی ایک چھوٹی جیبی ٹارچ جیب میں رکھنے کے بعد میں اطمینان سے بدری کے ساتھ عقبی دروازے سے ہی باہر نکل گیا۔

مجھے یقین تھا کہ اسے دیکھ لینے کے بعد ایس بی ایف کا کوئی آدمی ہمارے سامنے آنے کی کوشش نہیں کرے گا۔ وہ تینوں اپنی تاریک کمین گاہوں میں گھات لگائے بیٹھے رہیں گے اور ضرورت پڑنے پر بلائے ناگہانی بن کر میرے کسی بھی حریف پر ٹوٹ پڑیں گے۔

باہر احاطے میں مکمل تاریکی کا راج تھا۔ ہم ٹہلتے ہوئے چند ہی لمحوں میں اس بلب کی روشنی کی زد سے نکل آئے جو بدری ناتھ نے اندرونی راہداری کے ایک حصے میں روشن کیا تھا۔

ٹریفک کا شور موقوف ہو جانے کی وجہ سے فضا میں جھینگروں کی جھائیں جھائیں بہت واضح سنائی دے رہی تھی۔ میں نے مشورہ دیا اور بدری نے فوراً ہی ایرفون آن کر دیا۔

"ابھی بالکل سناٹا ہے۔ تمہارے نوکر بے خبر سوئے ہوئے ہوں گے۔ انہیں کیوں نہیں اٹھا لیتے؟" عمارت کے بغلی راستے سے گزرتے ہوئے بدری نے دھیمی آواز میں کہا۔

"فکر مت کرو۔ ذرا بھی آہٹ ہوئی تو وہ تینوں فوری بیدار ہو کر میدان میں آ جائیں گے۔"

"اگر بات پھیل گئی تو وہ اندھیرے میں دھوکے سے ہم پر بھی حملہ آور ہو سکتے ہیں۔ بہتر یہی ہے کہ انہیں پہلے سے جگا کر اعتماد میں لے لیا جائے۔ ہوش مندی کے عالم میں ان کی کارکردگی بڑھ جائے گی۔"

"نوکروں کو میں یہ احساس نہیں دلانا چاہتا کہ میں اپنی حفاظت کے لیے ان کے زور بازو کا محتاج ہوں" میں نے بہت دھیمی آواز میں اس کی سوچ کے مطابق گھڑا سا جواب دیا "ایک بار انہیں اپنی اہمیت کا اندازہ ہو جائے تو یہ مالک کے سر پر سوار ہونے کی کوششوں میں لگے رہتے ہیں۔"

ٹرانسمیٹر آن ہو چکا تھا۔ اس میں آتی ہوئی پوزیشن کی چیکنگ ڈیوائس نے ایک مرتبہ پھر طاقتور ریڈیائی سگنل نشر کرنے شروع کر دیے تھے۔ تک سو رہا تھا یا اپنے نیٹ ورک پر ان اشاروں کو مفہوم پہنانے کی کوشش کر رہا تھا۔ دوسری طرف اس کے آدمی اپنے میٹر کی اسکرین پر ٹرانسمیٹر سے اپنا فاصلہ بڑھتے اور سمت پہچاننے کی کوشش کر رہے تھے۔ مجھے خیال آیا کہ نیٹ ورک پر سگنلز کا سلسلہ کچھ دیر کے لیے موقوف ہونے پر تک تشویش میں مبتلا ہو سکتا ہے۔ میں نے بدری سے اس بات کا ذکر کیا تو وہ ہنس دیا۔

"اسے میں سنبھال لوں گا۔ تمہارے تاریک کمرے میں ایرفون کا ننھا سا سبز بلب بہت زیادہ چمک رہا تھا اس وجہ سے میں نے ایرفون آف کرکے وہ روشنی بجھا دی۔ وہاں کا تفصیلی جائزہ لینے

کے بعد میں باہر نکلا اور اسے دوبارہ لاک کر دیا۔" اس نے جواب دیا۔ "اندھیرے میں سگریٹ کا روشن سرا تک بہت تیز روشنی دیتا ہے۔"

میری خواہش تھی کہ میں اس سمت میں چھپے ہوئے اپنے کسی آدمی سے معلوم کروں کہ مشتبہ موٹر سائیکل دوسری بار بھی نظر آئی تھی یا نہیں مگر بدری کی موجودگی کی وجہ سے میں اپنی اس خواہش کو عملی جامہ نہ پہنا سکا۔ پہلے وہ ادھر سے گزرے تو لائٹس آف تھا لہٰذا انہیں اپنے مخبر سے کوئی رہنمائی نہیں مل سکی ہو گی۔ اب صورت حال مختلف تھی۔ ہدف خود ان شکاریوں کو اپنی طرف بلا رہا تھا۔

پھاٹک کے قریب ہی ہم دونوں ایک درخت کے سائے میں رک گئے۔ وہ چاند کی آخری تاریخیں تھیں۔ تاریک آسمان پر ستاروں کی بکھری ہوئی چادر جھلملا رہی تھی۔ نیچے ماحول خاصا مختلف تھا۔ چوڑی سڑک کے کنارے کھمبوں پر لگی برقی اسٹریٹ لائٹس قرب و جوار میں دھندلائی ہوئی روشنی پھیلا رہی تھیں۔ ان کا انعکاس ہمارے احاطے میں بھی پڑ رہا تھا لیکن اس سمت سے ہمارا گھر گہری تاریکی میں ڈوبا ہوا نظر آ رہا تھا۔

ہم دونوں کافی دیر تک وہاں کھڑے باتیں کرتے رہے لیکن فضا پر چھایا ہوا سکوت برقرار رہا۔ تک کے آدمی اپنی تلاش سے مایوس ہو کر لوٹ چکے تھے یا پھر وہ اتنے احمق تھے کہ فاصلہ نما آلے کی رہنمائی کے باوجود اپنے ہدف کی صحیح سمت کا تعین نہیں کر پا رہے تھے۔

آخر میرے کانوں میں کسی موٹر سائیکل کے انجن کی موہوم سی آواز آئی جو رفتہ رفتہ قریب آتی جا رہی تھی۔ صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ آنے والے سست رفتاری سے آ رہے تھے۔

"کوئی موٹر سائیکل آ رہی ہے۔" بدری نے میرا بازو دبا کر پرجوش لہجے میں سرگوشی کی۔

اس وقت تک یہ واضح ہو چکا تھا کہ دور سے آنے والی موٹر سائیکل ہماری رہائشی گلی میں ہی داخل ہوئی تھی۔ انجن کا شور لمحہ بہ لمحہ قریب آتا جا رہا تھا لیکن ان کی رفتار بہت کم ہو گئی تھی۔

آخر وہ موٹر سائیکل ہمارے پھاٹک کے قریب ہی رک گئی۔ میرا دل اچھل کر حلق میں آنے لگا۔

موٹر سائیکل رکتے ہی باہر سے کسی شخص کی دبی دبی زبانی آواز سنائی دی۔ شاید وہ دو تھے اور ایک نے اپنے ساتھی سے کچھ کہا تھا۔ انسانی آواز کو واضح طور پر سن لینے کے باوجود میں اس کا ایک لفظ بھی نہیں سمجھ سکا تھا۔ اس آواز میں نہ جانے کیا اثر تھا کہ تھمی ہوئی موٹر سائیکل کے انجن کی آواز یکلخت تیز ہو گئی اور وہ وہاں سے آگے روانہ ہو گئی۔ میرے کان اسی آواز پر لگے ہوئے تھے۔

بس چند ثانیوں تک وہ شور برقرار رہا پھر اچانک ہی موٹر سائیکل کا انجن ایک بار زیادہ زور سے غرا کر خاموش ہو گیا۔ میرا تجربہ بتا رہا تھا کہ دور جاتی ہوئی موٹر سائیکل کا کچھ دور جا کر انجن بند کیا گیا تھا۔

"یہ سو فیصد وہی تخریبی معلوم ہوتے ہیں۔" بدری کا لہجہ متوقع تصادم کے احساس سے ہی پرجوش ہوا جا رہا تھا۔ پاکستان کی سرزمین پر قدم رکھنے کے بعد شاید اس کے لیے وہ آزادی سے کچھ کر گزرنے کا پہلا عملی موقع تھا۔

وہ اپنے مخبر کو ڈھونڈتے ہوئے آئے تھے۔ اس وقت بدری احاطے کی دیوار کے قریب ہی موجود تھا۔ وہاں سے گلی سڑک کا فاصلہ شاید دو تین میٹر سے زیادہ نہیں تھا۔ اتنا کم فاصلہ شاید ان کے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا۔ اضطرار کے عالم میں موٹر سائیکل وہیں رک گئی مگر پھر ان میں سے کسی ایک کو اپنی حماقت کا احساس ہو گیا۔ اپنے ہدف سے اتنے کم فاصلے پر رک کر وہ کئی مسائل سے دوچار ہو سکتے تھے۔

رکتے ہی وہ دوبارہ موٹر سائیکل بھگا لے گئے اور تھوڑی دور جا کر انجن بند کر دیا گیا۔

اس وقت مجھے دو ہی امکان نظر آ رہے تھے۔ وہ موٹر سائیکل کو وہیں چھوڑ کر پیدل ہماری کمین گاہ کی طرف لوٹتے یا پھر بند موٹر سائیکل کو کھینچتے ہوئے خاموشی سے وہاں تک آتے تاکہ نامساعد حالات میں فرار کے لیے ان کی سواری قریب ہی موجود رہے۔ دونوں صورتوں میں انہیں ہماری طرف آنا ہی تھا۔

"اگر میں ان کے استقبال کے لیے پھاٹک کھول کر کھڑا ہو جاؤں تو انہیں اپنی خوش قسمتی پر کسی طرح یقین نہیں آئے گا۔" بدری نے مسرور لہجے میں کہا۔

"تک نے تمہارے پاس شریف ملاقاتیوں کو نہیں بھیجا ہو گا۔ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ تمہاری طرف آنے والے بدمعاش بھڑک کر اچانک ہی الٹی دوڑ لگا دیں اور تم اپنا تحیر خود چاٹتے رہ جاؤ۔"

"یہ بھی ہو سکتا ہے۔" اندھیرے میں اس کی تھکی آواز ابھری۔ "مشکل یہ ہے کہ بڑے لوگوں کو ہر کام کی ابتدائی ذمہ داری ہی نظر آتی ہے۔ ان کی چھٹی حس خرابیوں کو دور ہی سے تاڑ لیتی ہے۔ آنے والے مہمانوں کو اپنی مرضی سے آنے دو۔ اگر وہ صرف دو ہیں تو ان کے سواگت کے لیے میں اکیلا ہی کافی ہوں۔"

اس نازک موقع پر وہ خوش فہمیوں میں مگن تھا اور میں یہ سوچ رہا تھا کہ آگے کیا ہو گا۔ تک کی ہدایت تھی کہ جوں ہی بدری کو اس کے آدمیوں کی طرف سے کوئی اشارہ ملے وہ تک سے بات کرے۔ مجھے علم نہیں تھا کہ اس مرحلے کے لیے اس نے اپنے آدمیوں کو کیا ہدایت دی تھی۔

یہ ضروری نہیں تھا کہ مخبر سے اپنے راہبر سے فاصلے کا تعین کرنے کے بعد وہ اندر گھسنے کی کوشش بھی کرتے۔ مکان کو پورے رخ سے پہچان لینے کے بعد وہ واپس جا سکتے تھے۔ ان کے کسی بھی رد عمل کا انحصار اس بات پر تھا کہ تک نے انہیں کیا

ہدایات دی ہوئی تھیں۔

"تھوڑی دیر کے لیے اپنا اوجیکس بند کر دو۔" میں نے ایک فوری خیال کے تحت بدری سے کہا۔

"گڑبڑ ہو جانے کی صورت میں لڑنے والے چکر میں پڑ سکتے ہیں۔" وہ بڑبڑایا۔

"میں بھی یہی چاہتا ہوں۔ جلدی کرو، وہ قریب آگئے تو کچھ نہیں ہو سکے گا۔"

بدری نے اپنے بائیں ہاتھ میں تھامے ہوئے اوجیکس کو آف کرتے ہوئے کہا "کنگ ماؤلے ضرور پوچھے گا کہ دوسری بار اوجیکس بند کرنے کا سبب کیا تھا۔"

"اندھیرے میں اوجیکس تمہارے ہاتھ سے گر جائے تو اس کے سیل نکل سکتے ہیں جنہیں ڈھونڈنا دشوار بھی ہو سکتا ہے۔ یہ سب باتیں بعد میں سوچ لی جائیں گی۔ پہلے لڑنے والوں کی فکر کرو۔"

"ابھی انہوں نے دو میٹر کا فاصلہ طے کر کے موثر سا سگنل دیا تھی۔ اب ان کا میٹر ناکارہ ہو جائے گا تو وہ کیا نتیجہ اخذ کریں گے؟" وہ میرے مشورے سے مطمئن نہیں تھا۔

"یہ ان کا مسئلہ ہے۔ تمہاری مشکل یہ ہے کہ وہ تمہیں کوئی اشارہ دیتے تو تم کیا کرتے؟ اگلے اور صحیح قدم کے بارے میں تک تمہیں بتانے والا تھا۔ تم اسی سے رابطہ کرتے اور اسے معلوم ہو جاتا کہ اس کے آدمی تم تک پہنچ چکے ہیں تو پھر ہم انہیں غائب نہیں کر سکتے تھے۔ تم تک سے ہدایت لیے بغیر اشارے کا جواب دو گے تو سو فیصد غلطی کرو گے۔ وہ بھاگ جائیں گے۔ ہم گلی میں نکل کر انہیں نہیں پکڑ سکتے۔"

"یہ سب تمہیں پہلے بتانا چاہیے تھا۔" وہ جھنجھلا کے بولا۔ "تم میں یہ خرابی ہے کہ تم بہت سی باتیں چھپائے رہتے ہو اور اپنے وقت پر زبان کھولتے ہو جب کھروا وقت جا چکا ہے۔"

"یہ تمہاری بھول ہے۔ مجھے اسی وقت دھیان آیا ہے کہ تک نے ان کے اندر آنے یا باہر لوٹ جانے کے بارے میں کچھ نہیں کہا تھا۔ ہم انہیں اندر کو دنے پر مجبور نہیں کر سکتے۔ اشارے کے جواب میں تمہیں وہی کہنا پڑا ہوگا جس کے وہ منتظر ہوں گے" میں نے تیز آواز میں وضاحت کرنے کی کوشش کی۔

"یہ انسانی کام تم کر سکتے ہو تو کرلو۔ میں ایسے شعبدے نہیں دکھا سکتا۔"

احاطے کی دیوار کے پیچھے ہلکا سا کھٹکا ہوا۔ باہر کا نقشہ میرے ذہن میں پوری طرح جم چکا تھا۔ مجھے وہ آواز پہچاننے میں دشواری نہیں ہوئی۔ وہ سیڑھی سا تنکیل کو اسٹینڈ پر کھڑا کرنے کی ہلکی آواز تھی۔ وہ دونوں کوشش کے باوجود اسپرنگ کے جھٹکے پر قابو نہیں رکھ سکے تھے۔

میں بدری کا ہاتھ تھام کر اندھیرے میں اسی طرف دیوار کے قریب پہنچا جدھر سے کھٹکے کی آواز آئی تھی۔

میں سانس روک کر باہر کی آوازیں سننے کی کوشش کرنے لگا۔ چند ثانیوں بعد مجھے وہم سا ہوا کہ باہر سرگوشیاں ہو رہی ہیں۔ ہوا کی سی وہ سرسراہٹیں بہت موہوم اور غیر واضح تھیں لیکن میری حد سے بڑھی ہوئی سماعت کی حس اس وقت ان سرسراہٹوں کو سن رہی تھی۔

"تم اپنے طور سے کیا سن رہے ہو؟ مجھے تو کچھ نہیں سنائی دے رہا" بدری سانسوں کی سی دھیمی سرگوشیانہ آواز میں میرے کان کے قریب منمنایا۔

"چپ رہو۔ اب میں بڑبڑانے جا رہا ہوں، شاید بات بن ہی جائے" میں نے اس سے بھی ہلکی آواز میں اس کے کان سے منہ لگا کر کہا پھر سیدھا ہو گیا۔

"سالا پھر گر گیا" چند ثانیوں کے توقف کے بعد میں نے جھلائی ہوئی بے ساختہ آواز میں اس طرح کہا کہ باہر کوئی موجود ہو تو میرے وہ الفاظ اس کے کان میں پڑ جائیں۔

اسی لمحے مجھے ایک اور تدبیر سوجھی اور میں نے بدری کی جیب سے اوجیکس کھینچ لیا۔

بدری اچانک میرا ہاتھ کھینچ کر تیزی سے دیوار کے سائے میں بیٹھتا چلا گیا۔ اس کا چہرہ اوپر کی طرف اٹھا ہوا تھا۔ پھر میں نے بھی اپنے احاطے کی دیوار کی اندرونی سطح پر تختی سے جڑے ہوئے دو انسانی ہاتھ دیکھ لیے۔ باہر سے کوئی دیوار پر اچک کر اندر کا جائزہ لینے کی کوشش کر رہا تھا مگر اس وقت ہم دونوں اسٹریٹ لیمپس کے انعکاس سے بچ کر دیوار کے تاریک سائے میں محفوظ بیٹھے ہوئے تھے۔

دیوار کے قریب ہونے کی وجہ سے میں جھانکنے والے کی صورت نہیں دیکھ سکا۔ دونوں انسانی ہاتھ کئی سیکنڈ تک اسی جگہ جمے رہے پھر باہر غائب ہو گئے۔ ساتھ ہی زمین پر قدموں کی ہلکی سی دھمک سنائی دی۔

میرے رہے سہے شبہات بھی زائل ہو گئے۔ پوزیشن بالکل واضح ہو چکی تھی۔ دو حریفوں کی برادری مختصر دیوار کے دونوں طرف موجود تھی۔ ہر فریق دوسرے کے بارے میں تجسس، بے چینی اور ہیجان میں مبتلا تھا۔

میں نے قدرے بلند آواز میں جو کچھ کہا وہ دکھانے کی چیز نہیں تھا۔ اس سوچے سمجھے فقرے سے میں نے باہر والوں کو یہ سمجھانے کی کوشش کی تھی کہ میرے اوجیکس کے سیل گر چکے تھے۔ اس فقرے کو اپنے مدعا کے اظہار کے لیے ناکافی سمجھتے ہوئے میں نے بدری کے اوجیکس پر قبضہ کیا تھا۔

دیوار کی منڈیر سے انسانی ہاتھ غائب ہونے کے بعد میں نے اوجیکس کو پل بھر کے لیے آن کر کے فوراً ہی بند کر دیا۔ مجھے یقین تھا کہ

اس وقت وہ دونوں اوجیکس میٹر ہی کو دیکھ رہے ہوں گے۔ میری اس حرکت کے نتیجے میں ان کے میٹر پر لمحہ بھر کے لیے ایک ڈیڑھ میٹر کا فاصلہ نمودار ہو کر معدوم ہو گیا ہوگا۔ میری یہ حرکت انہیں اس

مقابلے میں ڈالنے کے لیے کافی تھی کہ اندر کوئی روشنی کرنے کا خطرہ مول لے بغیر ایرجنس کے سیل لگانے کی ناکام کوشش کر رہا تھا اور اسی وجہ سے ان کے میٹر نے کام کرنا بند کر دیا تھا۔

میں نے اس بار قدرے بلند آواز میں ایک بے مقصد گالی دی جو بظاہر سیل یا ایرجنس کے لیے تھی۔

میری وہ تدبیر کارگر ثابت ہوئی۔ باہر سے ایک بھاری اور محتاط آواز ابھری "کیا دیوار کے پیچھے کوئی ہے؟"

بدری نے اندھیرے میں جوش سے میرا ہاتھ دبایا۔ میں نے جھنجھلائے اور بیزار کا کی کے انداز میں کہا "پتا نہیں اتنی رات گئے سالا کون ہیرو پنچی یہاں آن پڑا ہے۔ ہر جگہ مرنے پھرتے ہیں حرام زادے۔"

"بھائی! میں ہیرو پنچی نہیں گھڑی والا ہوں۔" باہر کی آواز اس بار بھی زیادہ بلند نہیں بلکہ محتاط تھی "چند منٹ پہلے گھڑی چل رہی تھی اب بند پڑی ہے۔ ابھی ابھی اس نے ایک سانس لیا اور پھر بند ہو گئی۔ شاید اس کی چابی تمہارے پاس ہے۔ اتنی رات کو تم اپنی دیوار کے پیچھے کیا کر رہے ہو؟"

وہ اس کی طرف سے واضح استفسار تھے۔ اپنے میٹر کو وہ گھڑی کہہ رہا تھا۔ اپنی حکمت عملی کی کامیابی پر میرا دل خوشی سے جھوم اٹھا مگر میں نے اسے جھلائی ہوئی آواز میں جواب دیا "دیوار کی جڑ میں پیشاب کر رہا ہوں۔ تمہیں اعتراض ہے تو ذکر روک لو۔ میرے پاس چابی نہیں بلکہ چابا ہے۔ اندھیرے میں اس کی بیٹریاں نکل گئی ہیں۔ پتا نہیں اب کیا ہو گا۔ بیٹری کے بغیر رکھو نہیں ہو سکتا۔" اسے یہ دھیان نہیں آیا کہ دونوں بیٹریوں کے بغیر اس کے میٹر نے سانس کیوں لیا تھا۔

"تمام بکنے۔" باہر سے آنے والی آواز اس بار خاصی دھیمی ہو گئی مگر سناٹے میں واضح تھی۔

"ٹھیک ہے مگر یہ سب بے کار ہے۔ جب تک دوسری بیٹری نہیں ملتی میں کوئی جواب نہیں دے سکتا۔"

"ماچس یا لائٹر جلا کر ڈھونڈ لو۔ یہاں روشنی میں ہم زیادہ دیر نہیں رک سکتے۔"

"اندر والوں نے روشنی دیکھ لی تو میں بے موت مارا جاؤں گا۔" میں نے چڑچڑے انداز میں کہا "تم ایسے ہی بے وقوفانہ مشورے دینے آئے ہو تو چلے جاؤ۔ مجھے بیٹری سے زیادہ اپنی زندگی سے محبت ہے۔"

"تو پھر دروازہ کھول دو۔ ہم اندر آ کر تمہاری مدد کرتے ہیں۔" وہ پیشکش بہت حوصلہ افزا تھی۔

"چھوٹے اور بڑے دونوں دروازوں میں تالے ہیں۔ تم دیوار پھاند کر آ جاؤ۔ ادھر میدان صاف ہے۔ اگر تم نے سیل ڈھونڈ لیا تو چند منٹ میں سب کام سیدھے ہو جائیں گے۔"

چند لمحوں تک خاموشی چھائی رہی۔ شاید وہ دونوں سرگوشیوں میں مشورے کر رہے تھے پھر تھکی تھکی سی وہی آواز بلند ہوئی "ٹھیک ہے۔ ہم آ رہے ہیں۔"

اس وقت بولنے والا دیوار کے پیچھے میرے سامنے ہی موجود تھا۔ اس کی آواز اس کی پوزیشن واضح کرنے کے لیے کافی تھی۔ میں چند قدم پیچھے ہٹ کر اس کی آمد کا انتظار کرنے لگا۔ میری نظریں دیوار کی منڈیر پر جمی ہوئی تھیں جس پر ہاتھ جمائے بغیر اندر کودنا ممکن نہیں تھا۔

وہ دونوں بیک وقت اندر آئے۔ ہمیں ان کی آمد کا علم ان کے قدموں کے زمین پر ٹکنے کی گونجیلی آوازوں سے ہوا۔ ہم اپنے اپنے پاس ہی دیوار کو تکتے رہے اور وہ تیزی سے اپنی جگہ بدل کر ہم سے دس بارہ فٹ دور ایک دوسرے کے قریب لان پر کودے تھے۔ اس وقت تک ہم دونوں دیوار کے سائے میں تھے مگر وہ اسٹریٹ لیمپ کی روشنی کی زد میں آئے ہوئے تھے۔

وہ دونوں کم وبیش ایک جیسے مضبوط قد کاٹھ کے نوجوان تھے اور اپنے انداز سے بہت پھرتیلے نظر آ رہے تھے۔ انہوں نے اپنے قدموں پر کھڑا ہوتے ہی متجسسانہ انداز میں ہماری تلاش میں ادھر ادھر دیکھنا شروع کر دیا تھا۔ اس وقت تک ان کے ہاتھ خالی تھے۔ ایک افسوس ناک خرابی یہ ہوئی کہ اندھیرے میں چونکہ ہم دونوں درمیان چھپا ہوا ہونے کی وجہ سے وہ فوری طور پر ہمارا سراغ نہیں لگا سکے۔

قدرے گورے رنگ کے نوجوان نے خود کو غیر محفوظ محسوس کرتے ہوئے پھرتی سے اپنی جیب سے پستول نکال لیا۔

اس وقت تک ان دونوں نے محض میری باتوں پر اعتماد کیا تھا۔ عملی طور پر کوئی قابلِ اعتبار ثبوت ان کے سامنے نہیں آ سکا تھا۔ ان کا بھڑکنا فطری تھا مگر بدری ان دو رات تک کے پیچھے ہوئے جرائم کو کوئی رعایت دینے پر آمادہ نہیں تھا۔ اس کے دماغ پر اپنے جوہر دکھانے کی دھن سوار ہو چکی تھی۔

اس نے اچانک اپنی جگہ چھوڑ دی اور دونوں ہاتھ فضا میں پھیلا کر کسی پھرتیلے چیتے کی طرح اڑتا ہوا دس بارہ فٹ کا فاصلہ طے کر کے اس نوجوان پر جھپٹ پڑا جس نے پستول نکالا تھا۔ تصادم کے آثار نمودار ہونے ہی ایس پی ایف کے سپاہی بھی آوازوں میں غراتے ہوئے اپنی کمین گاہوں سے نکل آئے۔

بدری کا حملہ اس قدر اچانک اور تیز تھا کہ اس کے حریف کو سنبھلنے یا کچھ کرنے کا موقع ہی نہیں مل سکا اور بدری اسے اپنی وحشیانہ گرفت میں لیتا ہوا گھاس پر ڈھیر ہو گیا۔

وہ نوجوان قد اور جسامت میں بدری تاتھ سے سوا تھا جبکہ اس کے جسم پر بدری کی نپی تلی گرفت اتنی سخت اور مضبوط تھی کہ وہ بدری کے شکنجے سے ہل بھی نہ سکا۔ بدری کسی جست لگانے کی طرح

کے وجود سے لپٹا ہوا تھا۔ مجھے اس کے داہنے ہاتھ میں دودھاری خنجر کے پھل سے بجلی کی جھلک نظر آئی۔ میں اضطراری طور پر ان دونوں کی طرف دوڑ پڑا۔ میرا ارادہ تھا کہ میں بدری کو زندہ سمیت اس کے نیچے پر سے اتار لوں گا۔

بدری میرے پہنچنے سے پہلے ہی اپنے شکار کو چھوڑ کر الگ ہو چکا تھا۔ اس نے نہایت بے رحمی، صفائی اور تیزی سے اس کا نرخرا کاٹ دیا تھا جس سے تازہ تازہ جوان لہو کے ساتھ ہوا خارج ہونے کی بھیانک آوازیں بھی برآمد ہو رہی تھیں اور وہ سبزہ زار پر ماہی بے آب کی طرح تڑپ رہا تھا۔

مرنے والے کا ساتھی پانچ مسلح دشمنوں میں تنہا رہ گیا تھا۔ اپنے ہمراہی کا سفاکانہ انجام دیکھ کر خوف سے اس کا چہرہ سیاہ پڑ گیا تھا اور دہشت سے آنکھیں پھیل گئی تھیں۔

"تمہارا بھی یہی انجام ہو سکتا ہے۔" بدری نے اپنا خنجر اس کے سامنے لہراتے ہوئے کہا تو میں یہ دیکھ کر حیران رہ گیا کہ خنجر کے پھل پر خون کا داغ تک نہیں تھا۔ اسی طرح بدری کے ہاتھوں یا لباس پر بھی خون کی کوئی چھینٹ نہیں آئی تھی۔ اس نے چند سیکنڈ کی قلیل سی مدت میں اپنے حریف کی گردن کاٹنے کے ساتھ ہی اپنے خنجر کا پھل اسی کے لباس کے کسی حصے سے صاف کر لیا تھا۔

نووارد نے اپنے خشک ہوتے ہوئے ہونٹوں پر زبان پھیرتے ہوئے کمزور آواز میں بدری سے پوچھا "یہ تم نے بہت برا کیا۔ میں نے آج تک ایسا سفاک اور خوں ریز آدمی نہیں دیکھا جو کسی کو صفائی کا موقع دیے بغیر یوں کاٹ ڈالے۔ تم کون ہو؟"

"میں وہی ہوں جس کی تلاش میں تم مارے مارے پھر رہے تھے۔ اب تم اپنی کہانی سنانے میں ذرا بھی ہچکچائے تو میرا اگلا نشانہ تم خود ہو گے۔" بدری نے تحقیرانہ انداز میں سینہ پھلا کر کہا۔

اس کا چہرہ دھواں ہو گیا۔ بدری کے ہاتھوں ہونے والے قتل نے اس کی ہر مزاحمتی قوت کو ابھرنے سے پہلے کچل دیا تھا۔ وہ اس واردات کا ایک مثبت پہلو تھا کہ اس سے بازپرس آسان ہوتی نظر آتی تھی۔

میں نے اس کے کچھ بولنے سے پہلے ہی ہاتھ پھیلا کر کہا "وہ ٹرانسمیٹر کہاں ہے جس پر تم رابطے کر رہے تھے؟"

"وہ راہول کی جیب میں ہو گا۔" اس کے الفاظ سن کر میں ہکا بکا رہ گیا۔ مجھے اپنے وجود کی گہرائیوں میں سکون کی ایک عجیب لہر اترتی ہوئی محسوس ہوئی۔ تک سودے کے لیے کام کرنے والے مقتول کی قومیت کے بارے میں اس وقت تک مجھے کچھ معلوم نہیں ہو سکا تھا لیکن اس کا نام سن کر مجھے یہ خوشی ہوئی تھی کہ غداروں اور سازشیوں کے ایک وحشی ٹولے کی نمائندگی کرنے والا میرا ہم مذہب نہیں تھا۔

میں نے چور نظروں سے دیکھا کہ بدری کے بشرے پر دکھ کا سایہ لہرا کر غائب ہو گیا۔ اگر اسے پہلے ہی مرنے والے کا نام معلوم ہو جاتا تو شاید وہ اسے سرے سے قتل نہ کرتا یا پھر اسے مارنے میں اتنی شقاوت اور سرعت سے کام نہ لیتا مگر وہ میری بدگمانی بھی ہو سکتی تھی۔ اصل حقیقت یہ تھی کہ بدری نے نسل، قوم اور مذہب کا امتیاز روا رکھے بغیر راہول نامی ایک غدار کو ہلاک کر دیا تھا۔

"تمہارا نام کیا ہے؟" میں نے زندہ قیدی کو گھورتے ہوئے سرد لہجے میں پوچھا۔

"پ... پرشوتم۔" اس نے ہکلاتے ہوئے جواب دیا "ہم بھارتی نہیں، پاکستانی ہندو ہیں۔"

"میں نے صرف نام پوچھا تھا۔" میں نے بدری کا دل رکھنے کے لیے غرا کر کہا "تم مر کر بھی مسلمان ہوتے تب بھی تم کسی بہتر سلوک کے حق دار نہیں ہو سکتے تھے۔"

میں نے ایس ٹی ایف کے فوجیوں کو اشارہ کیا اور وہ بڑھ کر راہول اور پرشوتم کی جامہ تلاشی لینے لگے۔ بدری نے راہول کا گلا ایسی پیشہ ورانہ مہارت سے کاٹا تھا کہ اس وقت تک وہ سسک سسک کر دم توڑ چکا تھا۔

ان دونوں کی جیبوں سے برآمد ہونے والی اشیا میں مزید ایک پستول، کچھ رقم، دونوں کے دفتری شناختی کارڈ اور خوب صورت میٹر ہی قابل ذکر تھا۔ وہ دونوں شہر میں شراب کا کاروبار کرنے والی سیٹھ موہن داس کی فرم میں کل وقتی ملازم تھے۔

ان کا فاصلہ ظاہر کرنے والا میٹر میرے اندازے کے مطابق بہت مختصر بلکہ ماچس کی چھوٹی ڈبیا کے برابر پلاسٹک کے سیاہ کیس اور شیشے کے دودھیا ڈائل میں چھپے ہوئے نازک آلات پر مشتمل تھا۔ ڈائل یا اسکرین کے نچلے سرے پر ایک قطار میں تین بٹن تھے جو اسے آپریٹ کرنے میں مددگار ہوں گے۔

"اسے کچل کر ریزہ ریزہ کر دو۔" میں نے میٹر لان پر پھینک کر خاص طور پر کسی سے مخاطب ہوئے بغیر کہا۔

ایس ٹی ایف کے ایک آدمی نے فوراً ہی میری ہدایت پر عمل شروع کر دیا۔ وہ اپنے ماؤزر کے وزنی دستے سے اس پر شدید ضربات لگا رہا تھا۔

"یہ میٹر کام آ سکتا تھا۔ تم نے بلاوجہ اسے برباد کرا دیا۔" بدری نے ناصحانہ لہجے میں کہا۔

"ہو سکتا ہے کہ اس میں کوئی علیحدہ پوزیشن ڈی ٹیکٹر لگا ہوا ہو۔ جب وہ مسلسل ایک ہی مقام کی نشان دہی کرے گا تو ہمارے دشمن کو ایک نئی راہ مل جائے گی۔"

میرے ایما پر بدری میرے ایک آدمی کے ساتھ عمارت کی طرف چل دیا۔ پرشوتم اس سے آگے چل رہا تھا۔ میں نے انہیں براہ راست تہ خانے میں پہنچنے کی ہدایت کی تھی۔ میں یہ نہیں چاہتا تھا کہ بدری لاش کے غائب کرنے میں ایس ٹی ایف کے کسی آدمی کی مہارت سے واقفیت حاصل کر سکے۔

ان ستون کے دور نکل جانے کے بعد میں نے باقی رہ جانے والوں کو راہول کی بھیانک لاش اور باہر کھڑی ہوئی موٹر سائیکل کو ٹھکانے لگانے کے بارے میں بریف کیا اور تیزی سے واپس ہو لیا۔

تہ خانے میں ماحول سے مزید خوف زدہ ہو کر پرشوتم نے خود بخود بولنا شروع کر دیا تھا۔ بدری کسی فرعون کی طرح اسی مسہری پر دراز تھا جس پر لنگڑا حبیب طرح آرام کرتا رہا تھا۔ یہ بات ضرور تھی کہ ہماری آمد سے پہلے اول خان نے گھر کے ساتھ ساتھ تہ خانے کو بھی پوری طرح نکھار دیا تھا۔

پرشوتم کی کہانی میں تک موڑ لے کا سرے سے کوئی ذکر نہیں تھا۔ اصل آدمی سے ان کی فرم کا منیجر واقف تھا۔ وہ اپنے منیجر کی ہدایات کی تعمیل کر رہے تھے۔ مکمل ہدایات کے ساتھ وہ منتر بھی انہیں ان کے منیجر نے ہی فراہم کیا تھا اور وہ اس کے احکام بجا لانے پر مجبور تھے۔

وہ فرم مقامی شراب ساز کمپنیوں کی مصنوعات پرمٹ پر فروخت کرنے کے ساتھ ساتھ غیر ملکیوں اور سفارتی اہل کاروں کے لیے بڑے پیمانے پر غیر ملکی شراب بھی درآمد کرتی تھی۔ ان دونوں دھندوں میں مقامی حکام کی ملی بھگت سے بڑے پیمانے پر گھپلے ہوتے تھے۔ پرمٹ رکھنے والوں کے نام پر مقامی شراب کی بڑی مقدار مہنگے داموں پر مسلمانوں کو بیچی جاتی تھی۔ یہی حال سفارتی کوٹے پر درآمد ہونے والی شراب کا تھا۔ اس چور بازاری سے حاصل ہونے والی آمدنی کا ایک بڑا حصہ منیجر کی جیب میں جاتا تھا۔ اس میں سے وہ اپنی صوابدید کے مطابق منظور نظر ملازمین کو بھی رقوم دیتا رہتا تھا۔ ان غلط کاموں کی وجہ سے فرم میں غنڈا گردی کرنے والوں کا ایک گروپ بن گیا تھا جسے منیجر کے ذریعے پولیس والوں کی پشت پناہی بھی حاصل تھی۔

پھر یوں ہوا کہ راہول کو اپنی بیوی کی بے وفائی کا علم ہوا۔ اس نے پرشوتم کے ساتھ مل کر اپنی بیوی کو قتل کر دیا اور یہ خبر اڑا دی کہ وہ عورت اپنے نامعلوم آشنا کے ساتھ کہیں فرار ہو گئی۔ منیجر کو کسی طرح اصل واقعے کی بھنک مل گئی اور اس نے چال بازی سے کام لیتے ہوئے ان دونوں کو اعتراف جرم پر مجبور کر دیا۔ یوں وہ دونوں اس کے سب سے زیادہ قابل اعتماد ساتھی بن گئے۔

منیجر نے منتر دے کر انہیں یہ سمجھایا تھا کہ ٹھکانے کی تلاش میں انہیں رات کے دس بجے سے صبح تین بجے تک شہر کے ایک مخصوص علاقے میں متحرک رہنا ہے تاکہ منتر کے کام شروع کرتے ہی وہ تیزی سے مطلوبہ مقام تک پہنچ سکیں۔ وہاں انہیں نام کیٹ کا کوڈ بتا کر کچھ دیر انتظار کرنا تھا۔ وقفے کے بعد دوسری طرف سے بک ڈپک کہا جاتا تو پھر انہیں بک جیک کی ہدایت پر عمل کرنا پڑتا۔ اسی کے ساتھ ان دونوں کو اس مکان میں رہنے والے علی نمبر اور اس کے ساتھی کے بارے میں مکمل معلومات جمع کرنی تھیں۔

میں نے اندازہ لگایا کہ بیرون ملک سے سفارتی استعمال کے

لیے ڈیوٹی فری شراب کی درآمد اور چور بازاری میں ان ... کے چکر میں تک موڑ لے اور منیجر کے مراسم استوار ہو ... مجرمانہ ذہن رکھنے والے مقامی ہر وقت تک کی ضرورت ... گے۔ اس نے منیجر کو تھیلوں میں ڈھکیل دے کر اپنے ہاتھ ... لیا۔ اس طرح اسے ایک چھوٹے مگر مضبوط اور محفوظ ... تعاون مل گیا۔

وہ منیجر کے ذریعے نہ جانے کتنے کام لے چکا ہوگا۔ ... والوں کو بھنک بھی نہیں ملی ہوگی کہ وہ کسی امریکی ایجنٹ ... ان رہے ہیں۔

یوں لگ رہا تھا جیسے تک میرے بارے میں معلومات ... کرنے کے ساتھ یہ فیصلہ کر چکا تھا کہ بدری اور رمیش ... ہونے ہی مجھے ٹھکانے لگوا دے گا تاکہ خود مستقبل کے ... سے محفوظ رہ سکے۔ سائنسی بنیادوں پر میرے ٹھکانے کا ... راہول اور پرشوتم جیسے مستند قاتلوں کو میری راہ پر لگانے کے ... سوا کوئی اور مقصد ہو ہی نہیں سکتا تھا۔ یہ بات منیجر ... سے سامنے آ سکتی تھی۔

ہمیں پرشوتم پر کوئی محنت نہیں کرنی پڑی۔ گفتگو ... کے بعد اس کے ہاتھ پیر باندھ کر منہ میں کپڑا ٹھونس دیا ... کسی بھی وقت رمیش کی توجہ اپنی طرف مبذول نہ کرا سکے۔

"تم نے راہول کے ساتھ بہت ظلم کیا۔ وہ ایسی ... مستحق نہیں تھا۔" تہ خانہ مقفل کر کے اوپر آنے کے بعد ... پہلی بار بدری نے کہا "اس کی حماقت سے تک کا ... ریکٹ ٹوٹا ہے۔"

"میں اپنے کیے پر پچھتانے کا عادی نہیں ہوں۔" ... پروائی سے کہا "اسے زندہ چھوڑتے تو آج رات کی پوری ... کے کانوں تک پہنچ جاتی۔ تم اسے کب تک قید رکھ ... پرشوتم کو تم کتنے دن مفت کی روٹیاں کھلاؤ گے۔ تجربے ... یہ بنیادی اصول ہوتے ہیں۔ دوستوں سے پہلے جھانٹ ... دشمن کو بھی مہلت نہ دو۔ دور کرتے ہی اسے جہنم واصل ...

"تو کیا پرشوتم کے بارے میں بھی کوئی فیصلہ کر چکے ..." نے اس کے تلخ لہجے سے متاثر ہونے کی اداکاری کرتے ہوئے ... سے سوال کیا "وہ تو راہول کا انجام دیکھ کر ہی ادھ موا ہو ..."

"وہ آسان ترین موت تھی جو راہول کے حصے ... ٹخنوں اور کلائیوں کی رگیں کاٹ دی جائیں تو خون ... بہتا ہے اور مرنے والے کو بڑی اذیت سے گزرنا پڑتا ... پرشوتم کی مہمان داری سے اکتا جاؤ تو مجھے بتا دینا ... نرم بائش کر دوں گا۔"

"رمیش کو تو گئے ہو اور تم اس وقت ایک جلدی لفظ ... ہو۔"

"ہاتھ پیر کھلنے کی خوشی میں اس وقت ذرا سا بہکا ہوا ..."

دیرے میں کیا کہتے ہو؟"

زوری بات دل کو لگتی ہے۔ میں کسی بھی وقت سفر پر روانہ ہوں۔ میرے پیچھے پرشوتم کا معاملہ الجھ جائے گا۔ اسے رہا کر عذاب میں مبتلا ہو جائیں گے۔"

پہلے نیچے چل کر ایک اور کمال بھی دیکھ لو۔ صاف ستھرے کپڑوں سے گندا کرنا اچھا نہیں لگتا۔"

ارادہ اسے تہ خانے سے نکال لانے کا تھا مگر بدری کا موڈ بی چپ رہا اور واپسی کے لیے مڑ گیا۔ وہ خوش ہو گیا۔ یوں دیا تھا جیسے میں نے اسے اس کے من پسند کھیل کی دعوت دی۔

مدت بعد ہمیں دوبارہ اپنے سامنے دیکھ کر پرشوتم کی سے خوف جھلکنے لگا۔

ڈرنے کی ضرورت نہیں۔ تمہاری یہ مشکلیں جلد ہی آسان ہوں گی۔" بدری نے اس پر جھک کر نرمی سے کہا اور پھر اس منہ میں ٹھنسا ہوا کپڑا کھینچ کر باہر نکال پھینکا۔ پرشوتم کی آنکھوں اس کے لیے ممنونیت کے جذبات امڈ آئے۔

"اس وقت تم بہت نرم دل اور مہربان معلوم ہو رہے ہو۔" وہ نحیف آواز میں بولا۔

"تو میں ہوں۔" بدری اس کے ہاتھوں کی بندشیں کھولتے بولا "بس کبھی کبھی تازہ خون کی سرخی دیکھنے کو جی چاہتا ہے تو نکل جاتا ہوں۔ ارے تم کو ڈرنے کی ضرورت نہیں۔ تمہارا گھر میں یہ خوب صورت تہ خانہ برباد نہیں کروں گا۔ دیکھو بھی ایک کونے میں کتنے سلیقے سے چنا ہوا ہے۔"

اس نے پرشوتم کو پوری طرح آزاد کر دیا۔ وہ اپنی کلائیوں کو ہوا اپنے قدموں پر اٹھ کھڑا ہوا۔

بدری ٹہلتا ہوا اس کے مقابل جا کھڑا ہوا۔ اس وقت تک وہ خالی ہاتھ تھا۔

"اب ذرا سر اٹھا کر اپنے سامنے والی دیوار اور چھت کے جوڑ کا خلا تلاش کرنے کی کوشش کرو۔ یہ تمہارے مشاہدے کا معمولی سا امتحان ہے۔"

پرشوتم نے سر اٹھا کر اپنی نظریں بدری کے بتائے ہوئے مقام پر اچانک بدری کی دونوں مٹھیاں بھنچ گئیں۔ بہت تیزی سے اس کا داہنا بازو فضا میں بلند ہوا۔ بدری کا جسم بائیں گھوم گیا تھا۔ پھر اچانک ہی بدری کا داہنا مکا پوری قوت سے ٹھوڑی پر پڑا۔ ایک شدید جھٹکے سے پرشوتم کا سر پیچھے گیا۔ گردن کی ہڈی ٹوٹنے کی واضح آواز آئی۔ اس کے منہ سے ہلکی اور اضطراری چیخ آزاد ہو سکی اور وہ پشت کے بل فرش پر بے حس و حرکت ہو گیا۔

بدری اپنے بائیں ہاتھ سے داہنے ہاتھ کی پشت رگڑتے ہوئے جیسے کسی عالمانہ موضوع پر لیکچر دینے کا ارادہ رکھتا ہو پھر پرسکون آواز میں کہنے لگا "ہوتا یوں ہے کہ جب میرے جیسی کسی کا فولادی مکا کسی کی ٹھوڑی پر پڑتا ہے تو گردن کو جھٹکا لگتا ہے۔ گردن نازک ہوتی ہے۔ ہڈی ٹوٹ جاتی ہے مگر آدمی ہڈی ٹوٹنے سے نہیں مرتا۔ ہڈی کے ساتھ دماغ سے اترا ہوا مغز جسے تم حرام مغز کہتے ہو، ٹوٹ جاتا ہے اور آدمی مر جاتا ہے۔ دیکھو یہ کتنے سکون سے مر گیا۔ اسے پتا بھی نہیں چلا ہوگا کہ یہ مرنے والا ہے۔"

میں کچھ کہے بغیر سیڑھیوں کی طرف بڑھ گیا۔ وہ دوسروں کو اذیت رسانی کے کسی ہولناک نفسیاتی عارضے میں مبتلا معلوم ہوتا تھا۔ انسانوں کی زندگی کا چراغ گل کر کے وہ سرور بلکہ نشے کی سی کیفیت میں مبتلا ہو جاتا تھا۔ غنیمت یہ تھا کہ وہ اذیت دینے کا یہ عمل ہر کس و ناکس پر آزمانے کا عادی نہیں تھا۔ اپنا شوق صرف اپنے دشمنوں پر پورا کرتا تھا۔ اس کے اس شوق نے مجھے دو افراد کے قتل سے بچا لیا تھا۔

"یہ بڑی عجیب صورتِ حال ہے کہ یہاں آ کر بھی اتفاق سے ہندو میرا نشانہ بن رہے ہیں۔" راستے میں اس نے ہنس کر کہا "مجھے مدد کی ضرورت پڑی تھی تو میرے سامنے ان میں سے کوئی کام نہیں تھا۔"

"فکر مت کرو۔ جلد ہی مسلمان بھی تمہاری زد میں آ سکتے ہیں۔ مجرم کا کوئی مذہب نہیں ہوتا۔ وہ صرف مجرم ہوتا ہے۔ آخر تک ہم کو پتا نہیں تھا کہ تک نے کن لوگوں کو بھیجا ہے۔"

"تمہاری رات اسی چکر میں بیت گئی۔ اب میں تھوڑی دیر کے لیے سونے جا رہا ہوں۔ میری یہ بات یاد رکھنا کہ اب رنجیت بھروسے کے قابل نہیں رہا ہے۔ تمہیں اس سے ہوشیار رہنا ہے۔"

اس رات میں نے بدری کے ساتھ بہت زیادہ وقت گزار لیا تھا۔ میں خود بھی اس سے نجات حاصل کرنے کا خواہاں تھا تاکہ اس سے الگ ہونے کے بعد دوسرے کاموں کی طرف توجہ دے سکوں۔ میں نے اس کی تائید کرتے ہوئے اسے فوراً ہی اس کے کمرے کی طرف روانہ کر دیا۔

راہول اور پرشوتم نے اپنے ضمیر کے ذریعے تک کا تولہ کا ارتکاب کر کے جو جرم سرزد کیا تھا وہ اتنا سنگین نہیں تھا کہ اس کی پاداش میں ان دونوں کو موت کے گھاٹ اتار دیا جاتا۔ راہول کے قتل پر میرا فوری تاثر گہرے صدمے اور افسوس کا تھا مگر پرشوتم کی کہانی سن لینے کے بعد مجھے یہ اطمینان ہوا تھا کہ وہ دونوں مکافاتِ عمل کا شکار ہوئے تھے۔ قدرت کے اس خودکار نظام میں یہی ہوتا ہے کہ انسان اپنے بعض سنگین اور کردہ گناہوں کے چکر سے صاف بچ نکلتا ہے لیکن پھر کسی ناکردہ یا معمولی جرم کے نتیجے میں ایسی بھیانک سزا سے دوچار ہوتا ہے کہ دیکھنے والوں کی روح تک لرز اٹھتی ہے۔ اس بار بھی شاید قدرت نے ان دونوں کو راہول کی بیوی کے قتل کی سزا بدری ماتھر کے ہاتھوں دلوا کر اپنے اسی اصول کی ایک اور اٹل نظیر پیش کی تھی۔

جسم کا ایک ایک قطرہ کھینچ کر نکال دیا جائے گا۔ واپسی پر تم خود کو ایک نیا انسان محسوس کرو گے۔ تمہاری ذاتی انا میرے سے ست چکی ہوگی اور تم صرف پیشہ ورانہ انا اور وقار کے لئے زندہ رہنا سیکھ لو گے۔"

"میری انا اب بھی مر چکی ہے۔" بدری نے سرد نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے اپرٹس میں کہا "میں شروع سے تمہاری جھڑکیاں انعام سمجھ کر سہ رہا ہوں کیونکہ تم میرے ہیڈ باس ہو اور میں تمہارا ادنیٰ سا غلام ہے۔"

"اگر میرے دونوں کرتی تین بجے واپس لوٹ چکے ہیں تو کل رات بھی یہی مشق دہرائی ہوگی۔" اس نے پہلی بار اپنے عزائم کی تدبیر کا انکشاف کرتے ہوئے کہا "آج کی رات رائیگاں جائے گی۔ چاہو تو دن میں اپنی نیند پوری کر لینا تاکہ آنے والی رات میں تم پوری یکسوئی سے کام کر سکو۔"

"سورج طلوع ہونے کے بعد مجھے تم کو رپورٹ دینی ہوگی؟" بدری نے پوچھا۔

"سورج نکلا ہے تو سارا عالم اسے دیکھ لیتا ہے۔" اس نے شاید بدری کا مضحکہ اڑانے کی کوشش کی تھی۔ "اب تم مجھے ڈسٹرب نہیں کرو گے۔ ضرورت پڑنے پر میں خود بات کروں گا۔ اوور اینڈ آل۔"

بدری نے اپرٹس کو حقارت سے گھورا اور پھر اف کہے بغیر اپنی جیب میں ڈال لیا۔

"تم دیکھتے ہو کہ وہ اپنے ایک ایک لفظ سے میری روح پر نشتر لگاتا ہے۔" بدری نے زہر آلود لہجے میں کہا۔ "ایسے آدمی سے نفرت کو زندگی کا مشن بنا لینے کو میں عین عبادت سمجھتا ہوں۔"

"اب میں تمہاری بغاوت اور سرکشی کے اسباب کو زیادہ بہتر طور پر سمجھ رہا ہوں۔ تنک بدماغ اور دوسروں کے جذبات کو سمجھنے کی صلاحیت سے بالکل عاری ہے۔ اس کے لئے کام کرنا بہت مشکل ہے۔ آج رات تم نے پہلی بار اسے براہ راست شکست دی ہے۔ باہر جانے کی ضرورت نہیں۔ اپرٹس بند کئے بغیر اپنے بستر میں گھس کر آرام کرو۔"

اس کے چلے جانے کے بعد میں نے کسلمندانہ انداز میں اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالی تو سوئیاں ساڑھے تین بجانے والی تھیں۔ تذبذب کے باوجود میں نے فون پر اپنے فلیٹ کے نمبر ڈائل کرنا شروع کر دیا۔

فون کی پہلی گھنٹی پر ہی دوسری طرف سے ارل خان نے ریسیور اٹھا لیا۔ اس کی آواز میں دور دور تک نیند کا شائبہ نہیں تھا۔ میری آواز سن کر وہ خوش ہو گیا۔ "میں اس وقت بھی تمہارے بارے میں سوچ رہا تھا۔"

"زہرا کے سامنے ایسی بات نہ کہہ بیٹھنا۔ وہ تمہارا مذاق بنا سکے گی۔" میں نے خوش دلی سے کہا۔ "بستر میں لیٹ کر لوگ صرف محبوبہ یا بیوی کے بارے میں سوچتے ہیں۔ ویسے تم کو اس وقت میرا خیال کیوں آ رہا تھا؟"

"تم تلوار کی تیز دھار پر چل رہے ہو۔ ہر وقت کسی حادثے کا دھڑکا لگا رہتا ہے۔"

"ان تفکرات کے لئے غزالہ کافی ہے۔ یہ باتیں تمہیں زیب نہیں دیتیں۔" میں نے اس کی بات اڑا دی۔

"تم دونوں کے پاسپورٹ دوپہر تک ہاتھ میں آ جائیں گے۔" اس نے مجھے خوش خبری سنائی۔ "ناموں کی تبدیلی اور عمروں کے تھوڑے بہت فرقوں کے سوا سب کچھ اصل جیسا ہی ہوگا۔"

"لہٰذا اس کا مطلب ہے کہ میں پرسوں سفر پر روانہ ہو سکتا ہوں۔" میں نے کہا۔

"پرسوں کیوں، کل کہو۔ اب تو نیا دن شروع ہی ہو چکا ہے۔" اس نے مجھے یاد دلایا۔

وہ ٹھیک ہی کہہ رہا تھا۔ قمری حساب سے غروب آفتاب کے بعد نیا دن شروع ہو جاتا ہے۔ جس کی ابتدا آسمان کی بے کراں وسعتوں میں چاند کی حکمرانی سے ہوتی ہے۔ شمسی حساب سے رات کے بارہ بجے کے بعد سے نئے دن کا آغاز ہو جاتا ہے مگر ہوتا یہی ہے کہ عام طور پر رات کو پچھلے دن میں شمار کیا جاتا ہے۔

"بات ایک ہی ہے۔" میں نے مسکرا کر کہا "میں نے آج کی رات خاصی بھاگ دوڑ میں گزاری ہے۔ اس وقت تمہارے قریبی ایک گیلی اور دوسری خشک لاش کو ٹھکانے لگانے کی تیاری کر رہے ہیں۔"

"خدا خیر کرے۔" ارل خان کی بے ساختہ آواز آئی۔ "یہ لاشوں کا نزول پھر سے شروع ہو گیا۔"

"یہ سب تنک سونے کے دبے ہوئے اپرٹس کی کرامات ہیں۔ آج رات بدری نے اس کے بھیجے ہوئے دو ہندو مجرموں کو ٹھکانے لگا کر اسے پہلی شکست سے دوچار کیا ہے۔"

ارل خان بعد میں رونما ہونے والے واقعات سے بالکل بے خبر تھا۔ اس لئے اس کے ذہن پر بے شمار سوالات نے یلغار کر دی۔ میرے لئے اس کے لاتناہی سوالات کے جواب دینا آسان نہیں تھا۔ میں نے اسے شروع سے پوری کہانی سنا ڈالی۔ اس کے لئے وہ تفصیلات تحیر خیز ثابت ہوئی تھیں۔

"یہ واقعی بہت بڑی کامیابی ہے۔ میں راہول والی فرم سے واقف ہوں۔ سمجھ لو کہ اب اس کے منیجر کی باری ہے۔ وہ واقعی خود کو ایک بارسوخ بدمعاش سمجھتا ہے۔ میں اس کی ساری بدمعاشی ناک کے راستے بہا دوں گا۔ وہ ایک ایک بات اگلنے پر مجبور ہو جائے گا۔"

"ابھی ایسا نہ کرنا۔" اسے منع کرنے کے بعد میں نے اپنے تحفظات دہرا ڈالے۔ تنک کو تلاش اور بے چینی میں مبتلا رکھنے کے لئے یہ ضروری تھا کہ راہول اور پرسوتم سے تعلق رکھنے والے کسی

بھی نوک جھونک چھڑ جائے۔ بات فوراً ہی اول خان کی سمجھ میں آ گئی۔
پھر اس نے خود ہی دونوں مقتولین کی بات چھیڑ دی۔ ان کی ناگہاں روپوشی ہزاروں وسوسوں کو جنم دے سکتی تھی۔ میں پہلے ہی تک کو گمراہ کرنے کی ایک اخباری تجویز لے بیٹھا تھا۔ ابتدا میں وہ بات اول خان کے پلے نہیں پڑ سکی۔ میں نے تجویز کے بعض پہلوؤں پر روشنی ڈالی تو اس نے خود ہی وہ ذمے داری اپنے سر لے لی۔ میرے پاس ویسے بھی اول خان کا کوئی متبادل نہیں تھا۔ اس کی وجہ سے بہت سے مسائل یوں چٹکی بجاتے میں حل ہو جاتے تھے کہ ان کی صحیح اہمیت کا احساس ہی نہیں ہو پاتا تھا۔
”مجھے محسوس ہو رہا ہے کہ ہیروئن کی پیداوار منڈی پر قبضے کی عالمی چپقلش ہمارے خلاف ایک بھیانک روپ دھارتی چلی جا رہی ہے۔“ ان معاملات کے طے ہو جانے پر ایک گہرے سانس کے ساتھ اول خان کی آواز آئی۔ ”بعض اہم قوتوں نے یہ فیصلہ کر لیا ہے کہ ہمیں اپنی مرضی کے راستے پر نہیں چلنے دیا جائے گا۔“
”اگر تم ملک میں گاہے گاہے پھیلنے والی سیاسی افواہوں کے حوالے سے بات کر رہے ہو تو میں کچھ نہیں کہہ سکتا۔ ہمارے بیشتر لیڈر اپنے کیے دھرے کا بوجھ دوسروں پر ڈالنے کے عادی ہو گئے ہیں۔ کرسی پر بیٹھ کر جن قوتوں کی جی حضوری کرتے ہیں کرسی سے اترنے ہی خرابیوں کا طوق انہی کے گلے میں ڈال دیتے ہیں۔ مجھے ان سے رتی برابر بھی دلچسپی نہیں ہے۔ انہوں نے ہیروئن کو بھی اپنے مفادات کے حصول کا ایک ذریعہ بنا رکھا ہے۔ ورنہ یہ کس طرح ممکن تھا کہ ہمارے ملک کے چپے چپے پر سسکتے اور ادھ مرے ہوئے زندہ لاشے نظر آنے لگتے۔“
”مجھے خود بھی سیاست سے زیادہ دلچسپی نہیں ہے۔“ میری بات پوری ہونے پر اول خان کی ناصحانہ آواز ابھری۔ ”میں پہلے بھی تم کو بتا رہا ہوں کہ ہم اپنے سسٹم میں رہ کر کام کرنے کے عادی ہیں۔ میں کچھ اور بات کر رہا تھا۔ راس البدائی پر قبضہ کرنا چاہتا تھا تاکہ تی کو ملنے والی بھاری گرانٹ کے ساتھ ہیروئن کے بین الاقوامی کاروبار پر قبضہ کر سکے۔ بڑا بردہ پاکستان بھی اسی لیے آیا تھا۔ پاکستان کے راستے اسمگل ہونے والی مقامی اور افغان ہیروئن پر اس کے دانت تھے۔ ساکا کو اس نے گنج ذائقہ بے بو اور اعلیٰ قسم کی سفید اور براؤن ہیروئن کی فراہمی کی ذمے داری سونپی تھی۔ مگر دوسری طرف اس نے بھارت سے رمیش اور بیدری کو بلا لیا۔ مدن موہن پہلے سے جہاں ایک سوشل ریکٹ چلا رہا تھا۔ کم سوڈے سے ان لوگوں کے گہرے روابط سامنے آ رہے ہیں۔ مگر آثار و قرائن سے ظاہر ہوتا ہے کہ ان کے درمیان چلی آنے والی پرانی منافقت کسی بھی وقت ختم نہیں ہوئی تھی۔ راس نے ان رابطوں کو دوبارہ فعال بنایا تھا اور آج ہم اسی کا خمیازہ بھگت رہے ہیں۔ یہ سب راس البدا کے لگائے ہوئے پودے ہیں جو اب زہر کی فصل بو رہے ہیں۔“

”یہ ٹھیک ہے۔ آج میں تمہیں بتاتا ہوں کہ کسی انقلابی قدم کے بغیر ہمارے خلاف سی آئی اے اور را والوں کا گٹھ جوڑ کبھی ختم نہیں ہوگا۔ وہ ہمارے خون کی بو پر لگے رہیں گے۔“
”انقلابی قدم کے دور دور تک آثار نظر نہیں آتے۔ آنے والے برسوں میں سب کچھ یونہی چلتا رہے گا۔“
”میں تبدیلی کے آثار محسوس کر رہا ہوں۔ بدری ناتھ نے صرف تک سے نہیں را سے بھی بغاوت کی ہے۔ میری دانست میں یہ بہت بڑی کامیابی ہے۔ اس کے اثرات دور رس ہوں گے۔“
”ہاں۔“ اول خان نے اعتراف کیا۔ ”چند روز پہلے تک یہ بات ہمارے وہم و گمان میں بھی نہیں تھی۔ کامیابی کا سارا انحصار اس بات پر ہے کہ بدری کی ذات شبہات کی زد میں نہ آنے پائے۔ جس دن اسے منظر سے ہٹا دیا گیا اسی دن ہم پرانی جگہ پر پہنچ جائیں گے۔“
”میں صبح کھیر آؤں گا تو یہ باتیں ہوں گی۔ اس وقت میں صرف راہول اور پرشوتم کے بارے میں بات کرنا چاہ رہا تھا۔ تم میرا مطلب سمجھ ہی گئے ہو۔ یہ کام جلد از جلد ہو جانا چاہیے۔“
”کام کے بارے میں بے فکر رہو۔ یہ خیال رکھنا کہ صبح مجھ سے ملاقات نہیں ہو سکے گی۔ مجھے اسٹیشن فوراً جانا ہے۔“
”وہاں آج کل کیا سرگرمیاں چل رہی ہیں؟“ میں نے بے دھیانی میں پوچھ لیا۔
”دشمن کے کام تو ہوتے ہی رہتے ہیں۔ بس آج کل مدن موہن کے دیے ہوئے سات ناموں پر پورے زور و شور سے کام ہو رہا ہے۔ ابھی تک ہمیں تین افراد کو اٹھانے کی اجازت ملی ہے۔ بقیہ چار افسران تجربہ بنے ہوئے ہیں۔ ان کے بارے میں مدن موہن کی شہادت کو ناکافی قرار دیا جا رہا ہے۔“
”وہ کون بدنصیب رنجیلے کون ہیں جن کا کوئی پرسان حال نہیں ہے؟“ میں نے تلخی سے پوچھا۔
”ان میں بس لیڈی سرفراز ہی قابل ذکر ہے۔“ اول خان کی آواز سے مایوسی مترشح تھی۔ ”چاروں بڑے افسران اور ان کی بیگمات کے بارے میں لیڈی سرفراز کئی اہم باتیں بتا چکی ہے۔“
”یہ وہی لیڈی سرفراز تو نہیں جو کئی بڑے کاروباری اداروں کو کامیابی سے چلا رہی ہے؟“ میں نے چونک کر پوچھا۔
”وہی ہے۔ سماجی خدمات اور عورتوں کی مساویانہ آزادی کے سلسلے میں اس نے خاصا نام کمایا ہے۔“
”وہ بھی انڈین سوشل ریکٹ میں گھسی ہوئی تھی!“ میں نے تعجب سے کہا۔
”ایسی ہی شخصیات پر ڈورے ڈالے جاتے ہیں۔ وہ جوانی میں بیوہ ہو جانے کے بعد سے بہت نیک نامی سے اپنے شوہر کے چھوڑے ہوئے کاروبار کو ترقی دے رہی ہے۔ وہ کسی طرح پچاس سال سے کم نہیں ہے اور اس عمر میں مدن موہن جیسے جوان پر مہربان

طرح سرمستی ہے۔ مدن موہن بھی اس کی حوصلہ افزائی کرتا رہا ہے۔ ان کی بیشتر ملاقاتیں' نیچرل انفارمیشن سیل کی تقریبات میں ہوتی رہتی ہیں۔"

"خدایا!" میں نے دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام لیا۔ "اخباری تصاویر میں وہ مجھے ہمیشہ بہت حسین اور پروقار نظر آتی ہے وہ بھی اس گند میں شامل ہے۔"

"میرے الفاظ بہت نرم اور شائستہ ہیں۔ اس عورت نے پختہ عمر کو پہنچنے پر خود کو برباد کرلیا ہے۔ مدن موہن نے اس کے بارے میں ناقابل یقین اور چشم کشا کہانیاں سنائی ہیں۔"

"اس وقت کے لئے اتنا ہی کافی ہے۔" میں نے اداسی سے کہا۔ "میرا اس سے کوئی ذاتی تعارف نہیں تھا۔ مگر تمہاری باتیں سن کر مجھے صدمہ ہوا ہے۔ لیڈی سرفراز نے مدن موہن کے چکر میں آکر مجھے سرنگوں کردیا ہے۔"

فون بند ہوگیا۔ مجھے یکایک ہی تکان اور کراہت کا احساس ہونے لگا اور میں نے آنکھیں موند لیں۔

انسان قدرت کی ایک عجیب ہی مخلوق ہے۔ یہ اپنے کردار کی بلندی کی طرف سفر شروع کردے تو فرشتے بھی اس سے شرمسار ہوکر اپنا منہ چھپانے لگتے ہیں۔ جب یہی انسان گراوٹ اور اخلاقی پستی میں مبتلا ہوجائے تو درندوں اور وحشی حیوانوں کو بھی بہت پیچھے چھوڑ دیتا ہے۔

میں کوئی شخصیت پرست انسان نہیں ہوں۔ میں نے ابتدا ہی سے بہت بھرپور عملی انداز میں اپنی زندگی گزاری ہے اور میں زندگی کے ہر موڑ پر تلخ ترین حقیقتوں کے مقابلے کے لئے تیار رہتا ہوں۔ اسی کے ساتھ میرے وجود کے کسی نہاں خانے میں کوئی جمالیاتی حس بھی پوشیدہ ہے جو ہر اچھائی' نیکی اور خوب صورتی سراہتی ہے اور اسے خراج تحسین پیش کرتی ہے۔ اس حوالے سے میری یہ رائے ہے کہ بنیادی طور پر ہر انسان اندر سے کسی نہ کسی حد تک تخیل پرست ہوتا ہے۔ ایک چیز اس کی اپنی نہیں ہوتی' وہ جانتا ہے کہ اسے کبھی نہیں اپنا سکے گا۔ وہ اسے اچھی لگتی ہے اور وہ چپکے چپکے اسے پسند کرنے لگتا ہے۔ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ اس کی خاموشی اور یکطرفہ چاہت کا یہ رشتہ مضبوط ہوتا چلا جاتا ہے اور ساری زندگی اسی شدت سے قائم رہتا ہے۔ یہ وہ چاہت ہوتی ہے جو بے غرض اور پاکیزہ ہوتی ہے۔ پھر ایک دن اجل کا بے رحم ہاتھ دونوں میں سے کسی ایک کو بے رحمی سے اچک لیتا ہے' یہ رشتہ ٹوٹ جاتا ہے۔

لوگوں کی یہ چاہت کسی خوب صورت جھیل' اونچے پہاڑ' مصور عالم' محبوب لیڈر' خوبرو اداکارہ یا باوقار شخصیت تک کسی کے لئے بھی ہوسکتی ہے۔ اس پسند میں قسم اور جنس کا کوئی تعین ضروری نہیں ہوتا۔ بس دل کو بھا جانے والی بات ہوتی ہے۔

میں نے برسوں پہلے لیڈی سرفراز کا ایک تصویری انٹرویو پڑھا تو اس پرکشش خاتون کے عزم و حوصلے اور ستھرے خیالات نے مجھے بہت زیادہ متاثر کیا اور میرے دل میں اس کے لئے عزت واحترام کا ایک خودرو جذبہ ابھر آیا جو دن بدن بڑھتا ہی چلا گیا۔ میں نے اس کے بارے میں بہت زیادہ جاننے کی بھی کوئی جستجو نہیں کی۔ جو کچھ میری نظروں سے گزرا اسے میں نے ہمیشہ بہت شوق اور غور سے پڑھا۔ میری نظروں میں وہ نسوانی عزم و وقار کا ایک مثالی پیکر بنتی چلی گئی۔

مجھے دکھ تھا کہ میرے اور اس کے اس نادیدہ اور لطیف سے تعلق کو موت کے بے رحم ہاتھوں نے نہیں بلکہ خود اسی مثالی پیکر نے تباہ کیا تھا۔ وہ خود مختار تھی' اس پر میرا کوئی حق نہیں تھا' میں اس کے لئے اجنبی تھا مگر پھر بھی مجھے قلق تھا۔

اول خان کی زبان سے اس کی کہانی سن کر میرے پندار کو ٹھیس پہنچی تھی۔ مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا کہ جیسے مجھے آدمیوں کی پرکھ نہ ہو۔ اپنی نظروں میں' میں وہ جوہر شناس بن گیا تھا جو ہیرے کے دھوکے میں شیشے کی کرچ کو انمول سمجھ بیٹھا ہو۔ قصور لیڈی سرفراز کا تھا' بدکردار اور بے وقعت وہ کہلائی تھی مگر مجروح میں ہوا تھا۔

پتا نہیں اس عورت نے میرے ساتھ اور کتنے لوگوں کا اعتبار لہولہان کیا تھا۔

میں آنکھیں موندے دیر تک اسی کے بارے میں سوچتا اور کڑھتا رہا اور پھر نہ جانے کب میری آنکھ لگ گئی۔

○☆○

فلیٹ میں دوپہر کا کھانا ویرا کی کوششوں سے تیار ہوکر میز تک پہنچا تھا اور وہیں میری اس سے ملاقات ہوئی۔ اس سے پہلے میں اپنے کمرے میں سوتا رہا تھا۔

اول خان کے آدمیوں نے لاشوں کو ٹھکانے لگانے کا کام رات کے اندھیرے میں ہی مکمل کرلیا تھا اور میری گاڑی فارغ ہوگئی تھی۔ اس لئے میں صبح سات بجے ہی نادرہ کے گھر سے نکل کر فلیٹ پر پہنچ گیا تھا۔ اس وقت فلیٹ میں صرف غزالہ بیدار تھی۔ دروازہ کھول کر مجھے دیکھتے ہی وہ خوشگوار حیرت سے دوچار ہوگئی۔

میں نے فلیٹ میں سوئے ہوئے دو فتنوں کو جگانے کا ارادہ ترک کردیا۔ اول خان میرے پہنچنے سے پہلے اسٹیشن فور کے لئے روانہ ہوچکا تھا۔ میدان بالکل صاف تھا۔ میں غزالہ کے ساتھ کمرے میں گھس گیا۔ اس مرتبہ میں دروازہ بولٹ کرنا نہیں بھولا تھا کیونکہ ویرا کسی خدائی فوجدار کی طرح کسی بھی وقت بے دھڑک اندر آسکتی تھی۔

غزالہ کے لئے میری آمد ایک بڑی خوشی تھی پھر باہمی رفاقت کے لئے طویل خلوت بھی میسر تھی۔ دل کے تاروں کو چھیڑنے والی نرم و نازک باتوں اور شکوہ و شکایت کا سلسلہ کچھ یوں چلا کہ ہم دنیا و مافیہا سے بے خبر ہوگئے۔

ویرا شوخ اور گستاخ ضرور تھی مگر بدتمیز نہیں تھی۔ مجھے یقین تھا کہ ہماری مدہوشی کے درمیان اس نے کئی وقت غزالہ کے

کمرے کے دروازے پر ضرور طبع آزمائی کی ہوگی۔ دروازہ بولٹ نہ ہوتا تو وہ اندر گھس آتی لیکن اس نے بند دروازے پر دستک دے کر غزالہ کی نیند میں خلل ہونے کی کوشش نہیں کی۔ اسے سرے سے معلوم ہی نہیں تھا کہ میں بھی صبح سویرے اسی کمرے کی آشنا خلوت میں پناہ لے چکا ہوں۔

دوپہر کے قریب غزالہ کمرے سے نکلی تو کھانا تیاری کے آخری مراحل میں تھا۔ اس وقت ان دونوں کو میری آمد کی اطلاع ملی۔ میں طویل غسل سے فارغ اور تیار ہو کر باہر نکلا تو وہ میز پر میرے منتظر تھے۔

رات گئے میں نے فون پر صرف اول خان سے بات کی تھی مگر ٹیلی فون کی گھنٹی پر وہ تینوں ہی بیدار ہو گئے تھے۔ نتیجہ یہ نکلا کہ میرے اور اول خان کے درمیان ہونے والی ساری گفتگو ان تینوں کے علم میں تھی۔

"کل آنے والوں کے ساتھ تم نے جو سلوک کیا وہی سب سے مناسب تھا۔" کھانے کے دوران دربا نے وہی ذکر چھیڑ دیا۔ "تمہارے پاس اس کے سوا کوئی اور راستہ نہیں تھا لیکن واقعات کے تسلسل کی وجہ سے تم علی شیر کی صورت میں بلک کے لئے مشتبہ ہوتے جا رہے ہو۔"

"کن واقعات کے تسلسل کی بات کر رہی ہو؟" میں نے بے پروائی سے پوچھا۔

"مدن موہن رل کی لالی میں تم سے ملنے گیا اور غائب ہو گیا۔ اب راہول اور پرشوتم تمہارے ٹھکانے پر پہنچنے کے لئے نکلے تو وہ بھی لاپتہ ہو گئے۔ جب تک کو ان دونوں کے غائب ہونے کا یقین ہو جائے گا تو تمہارے بارے میں اس کے شبہات زیادہ قوی ہو جائیں گے۔ وہ مدن موہن کی گمشدگی سے بھی پوری طرح باخبر ہے۔"

"ابھی وہ ان دونوں کی واپسی کا انتظار کرے گا۔ جب اسے حقیقت کا ادراک ہوگا تو میں یہاں سے نکل چکا ہوں گا۔ تمہیں علم ہوگا کہ ہمارے کمل پاسپورٹ آج ملنے والے ہیں۔"

"تم اکیلے کسی مہم پر نہیں جا رہے ہو جو تمہارا نکل جانا کافی ہوگا۔ تمہارے ساتھ بدری اور رجنی کی روانگی بھی ضروری ہے۔"

"میرے ساتھ نہیں، میرے بعد۔" میں نے اس کی تصحیح کی۔

"ایسی غلطیاں مت کیا کرو۔ اب تمہارا شمار بھی اہلِ زبان لوگوں میں ہونے لگا ہے۔"

"میرا یہی مقصد تھا تم غائب ہو گئے تو کمک جھلا کر رجنی پروگرام منسوخ کر سکتا ہے۔"

"یہ مجھ سے زیادہ بدری کی انا کا مسئلہ ہوگا۔ وہ بات سنبھالنے کے لئے اپنا پورا زور لگا دے گا۔"

"میری چھٹی حس کہہ رہی ہے کہ تمہارے چلے جانے کے بعد یہاں کوئی نہ کوئی گڑبڑ ضرور ہو گی۔"

"کہو تو میں سفر کا ارادہ منسوخ کئے دیتا ہوں۔ پتا نہیں تمہاری چھٹی حس اتنی فعال کیوں ہو گئی ہے۔"

"پانچوں حواسوں پر بدحواسی طاری ہونے لگتی ہے تو چھٹی حس خود بخود حرکت میں آجاتی ہے۔" اس بار سلطان شاہ ہماری گفتگو میں ٹانگ اڑائے بغیر نہ رہ سکا۔

دربا غصے سے اسے گھور کر رہ گئی اور سلطان شاہ اسے سلگانے والے انداز میں مسکرانے لگا۔

"میں ہر بات پر سوچتی ہوں۔" دربا نے چڑ کر سلطان شاہ سے کہا "تمہاری طرح شتر مرغ نہیں ہوں کہ ریت میں منہ چھپایا اور فرض کر لیا کہ طوفان ختم ہو چکا ہے۔"

"ویسے تم شتر مرغ ہو بھی نہیں سکتیں۔" سلطان شاہ نے گہری سنجیدگی سے کہا۔

"اس لئے کہ میری دم نہیں ہے۔ تم یہی کہنا چاہ رہے ہو نا؟" دربا نے اسی لہجے میں پوچھا۔

سلطان شاہ نے مایوسی سے اپنے سر کو دائیں بائیں ہلاتے ہوئے جواب دیا۔ "جب تک غور سے نہ دیکھا جائے، دم کے ہونے یا نہ ہونے کے بارے میں کوئی فیصلہ نہیں کیا جا سکتا۔ اس سے قطع نظر تم اپنی جنس کے اعتبار سے شتر مرغ نہیں شتر مرغی ہو سکتی ہو۔ ورنہ دونوں کا حلیہ یکساں ہوتا ہے۔"

"چپ رہو۔" دربا نے رکھائی سے اسے ڈانٹ دیا "میں تم سے نہیں وزنی سے بات کر رہی ہوں۔"

"تم نے دیکھا نہیں کہ وہ تمہاری کسی بات کا جواب نہیں دے رہا۔ تم بھول رہی ہو کہ آج کل وہ صرف علی شیر بنا ہوا ہے۔ اس کے حصے کی باتیں بھی مجھ سے کر لو۔ کل پرسوں تو تم اکیلی ہی جاؤ گی۔"

"تم بہت واہیات ہو۔" دربا الفاظ پلیٹ میں رکھ کر بے بسی سے ہنس پڑی۔ "ہم لوگ چلے جائیں گے تو یہ باتیں تمہارے ہی کام آئیں گی۔ بعد میں پیدا ہونے والے مسائل کا سامنا تم ہی کو کرنا پڑے گا۔"

"یہ تمہارا اور وزنی کا خبط ہے کہ جو کام تم دونوں نے چھوڑ دیا وہ دنیا میں کسی سے بھی نہیں ہو سکے گا۔" سلطان شاہ نے دربا کی التجا کو نظر انداز کرتے ہوئے جواب دیا "تم دونوں کے پیدا ہونے سے پہلے دنیا کے کاروبار اسی طرح چل رہے تھے۔ تم نہیں رہو گے تب بھی سب کچھ یوں ہی رہے گا۔"

"تمہارا مطلب ہے کہ یہ دونوں اس دنیا میں بالکل بے مصرف ہیں۔" غزالہ نے اپنی بڑی بڑی آنکھیں اس کے چہرے پر گاڑ کر گہری سنجیدگی سے پوچھا۔

"ہم... میں نے یہ کب کہا؟" سلطان شاہ غزالہ کی سنجیدگی پر بوکھلا گیا۔ "یہ تو ایک عام سی بات ہے۔"

"میں جاننا چاہتی ہوں کہ تم کیا ثابت کرنا چاہ رہے ہو۔"

زوالے نے اصرار کیا۔

چند لمحوں تک پلکیں جھپکانے اور بوکھلانے کے بعد سلطان شاہ کو ایک موزوں جواب سوجھ ہی گیا۔ "دنیا میں کوئی بھی بے مصرف نہیں ہے۔ سب کٹھ پتلیاں ہیں۔ جس کا جتنا رول ہوتا ہے وہ ادا کرتا ہے اور پھر چلا جاتا ہے۔ پتلی گھر کے تماشے سے نکل جانے والوں کی جگہ دوسرے لے لیتے ہیں۔ ازل سے یہ اسی طرح ہوتا چلا آرہا ہے۔"

اس نے ابتدائی گھبراہٹ کے باوجود بہت معقول اور گہرا جواب دیا تھا۔ میرے ہونٹوں پر تو مسکراہٹ پھیل گئی۔ مگر زوالا اس کے پیچھے پڑ چکی تھی کیونکہ اس نے میرے بارے میں بھی تبصرہ کیا تھا۔

"میں تمہاری بات مانتی ہوں۔ تم یہ کیوں نہیں سمجھتے کہ یہ لوگ وہی کردار ادا کر رہے ہیں جو ان کو سونپا گیا ہے۔ اس میں ان کی مرضی کا کوئی دخل نہیں ہے۔ زندگی کے تماشے میں یہ اپنے کردار کو گھٹانے پر قادر ہیں نہ اس میں اضافہ کرسکتے ہیں۔ ڈوریاں کہیں اور سے ہلائی جارہی ہوں تو کٹھ پتلیاں کیا کرسکتی ہیں۔"

سلطان شاہ نے حیرت سے پلکیں جھپکائیں پھر بولا "تم مجھے گھیرنے کی کوشش کررہی ہو۔ اگر سب کچھ یوں ہی ہے تو پھر گناہ اور ثواب، نیکی اور بدی کا تصور کیا ہے۔ یہ معاملے......"

"بالکل!" زوالے نے اس کی بات کاٹ کر کہا "راہول کو قتل ہونا ہی تھا۔ بیدری کو اسے ذبح کرنا ہی تھا۔ ہر کام پہلے سے طے شدہ طریقے پر ہورہا ہے تو پھر انسان کی عقل اور کوشش کو کہاں لے جاؤ گے؟"

سلطان شاہ نے اس کے سامنے ہاتھ جوڑ دیے "تم اس بحث میں کہاں الجھ گئیں۔ مجھے معاف کردو۔ میں ویرا سے بات کررہا تھا۔ اسی کو میری باتوں کا جواب دینے دو۔"

"اور میں بھی تم سے یہی کہہ رہی تھی کہ مجھے زیبی سے بات کرنے دو۔ ہمارے درمیان دخل مت دو مگر تم سنتے ہی نہیں ہو۔"

سلطان شاہ کی پسپائی سے فائدہ اٹھا کر ویرا بھی آنکھیں نکالنے لگی۔

"تم سب اپنا منطق کھوپڑتے رہو۔ میں کچھ نہیں بولوں گا۔" سلطان شاہ نے ہتھیار ڈال دیے۔

ہمارے ساتھ جو کچھ ہورہا تھا بس ہوتا ہی چلا جارہا تھا۔ منصوبہ بندیاں ہمارے حریفوں کی ہوتی تھیں۔ جب مشکل سر پر پڑتی تھی تو ہم کسی نہ کسی طرح اس کا سدباب کرلیتے تھے۔ مشکلات کے ازالے اور ان سے بچاؤ کی کوششوں میں دسیوں خامیاں ہوتی تھیں۔ ہم بہتر نتائج حاصل کرنے کی خوشی میں بیشتر خامیوں کو نظرانداز کردیتے تھے۔ ویرا کی یہ سوچ درست تھی کہ ہمیں متوقع خطرات کے بارے میں پیشگی اندازہ لگا کر اپنی تیاریاں مکمل رکھنی چاہئیں۔ راہول اور زیبی کی گمشدگی کے بعد ایک بدترین خطرہ یہی ہوسکتا تھا کہ تک بلا کر بیدری اور رمیش کو اپنی انتقامی کارروائی کا نشانہ بنا ڈالے۔ ایسا ہوتا تو ہم اس کا ذہن تبدیل نہیں کرسکتے تھے۔ یہ ایک کھلی حقیقت تھی کہ ایسے خطرے کو دانشمندی سے ٹالنا صرف اور صرف بیدری کے بس میں تھا کیونکہ وہ تک سولے کے براہ راست رابطے میں تھا۔

ویرا نے جارحانہ انداز ترک کرکے مفاہمت کا رویہ اپنایا تو میں یہ باتیں اسے بھی سمجھانے میں کامیاب ہوگیا۔ مدن موہن کا سوشل ریکٹ، نیچرل انفارمیشن سیل سمیت نظروں میں آچکا تھا، راہول کی فرم کا فیجر بھی بے نقاب ہوچکا تھا۔ توقع یہی تھی کہ ہم چاروں کے کراچی سے نکل جانے کے بعد تک سولے بس منصوبہ بندیوں میں الجھا رہ جاتا۔ میدان میں کوئی مددگار نہ ہونے کی وجہ سے اس کی عملی سرگرمیاں غصب ہوجاتیں۔ لے دے کر را والے اپنی سطح پر تخریب کاریاں کرتے رہتے تو وہ سرکاری ایجنسیوں کے لیے ایک معمول کا سلسلہ تھا۔ اس بارے میں اسپیشل ٹاسک فورس نے رفتہ رفتہ ایک باقاعدہ کردار اپنا ہی لیا تھا۔

تین بجے اول خان بھی تھکا ہارا دفتر سے لوٹ آیا اور اس نے ایک وزنی خاکی لفافہ میرے سامنے ڈال دیا۔

لفافے میں دو پرانے بین الاقوامی پاسپورٹ موجود تھے۔ اسلم خان نامی شخص کے پاسپورٹ پر میری نئی تصویر پرانی جیسی حالت میں مہروں سمیت چسپاں تھی۔ ویرا کے پاسپورٹ پر اس کا نام مسز روزی برڈ تحریر تھا۔

"مبارک ہو۔" سلطان شاہ نے میرے پیچھے آکر ویرا کے پاسپورٹ پر نام پڑھتے ہی نعرہ لگایا! "آخر کار ویرا کی شادی ہو ہی گئی ہے۔ اب یہ مسز روزی برڈ بن چکی ہے۔"

"تمہیں اتنا چہکنے کی کیا ضرورت ہے" ویرا چوکنے والی نہیں تھی۔ "تمہارا نام برڈ تو نہیں ہے۔"

"خدا کا شکر ہے کہ میں مسٹر برڈ نہیں ہوں۔ اب وہی بے چارہ برڈ کی مغفرت کرے گا۔"

اگلے روز وہ سہ پہر کو امارات کی پرواز سے لندن روانگی کے لئے ہماری نشستیں کنفرم ہو چکی تھیں۔

"یہ دونوں کل صبح دس بجے تک گھر سے نکل جائیں گے۔" اول خان نے اعلان کیا "بارہ بج کر دس منٹ پر یہ دبئی کی طرف پرواز کر رہے ہوں گے۔"

ویرا کا چہرہ خوشی سے دمک اٹھا "میں نے زندگی میں سیکڑوں سفر کئے ہیں مگر اس بار کیفیت ہی عجیب سی ہے۔ اس بار میں اپنے باپ کے قاتلوں سے بدلہ لینے جا رہی ہوں۔ دعا کرنا کہ میں کامیاب رہوں۔"

ان مختصر اور سیدھے سادے جملوں نے ہم میں سے ہر ایک کو رلا دیا اور چند ثانیوں کے لئے کمرے کی فضا میں بوجھل سا سکوت چھا گیا۔

"تمہارے تین قیدیوں کا کیا حال ہے؟" سکوت توڑنے کے لئے میں نے اول خان سے پوچھا۔

"تین نہیں، مدن موہن سمیت وہ چار تھے۔ اب تین رہ گئے ہیں۔" اس نے آہستہ سے جواب دیا۔

"کیوں؟ کیا چوتھا فرار ہو گیا؟" ویرا نے بے یقینی سے سوال کیا۔

"لیڈی سرفراز نے اپنے دوپٹے کے ذریعے ایک کڑی سے لٹک کر رات کو خودکشی کر لی۔"

سب کے ہونٹوں سے تحیر زدہ آوازیں نکل گئیں۔ میرے لئے بھی وہ خبر غیر متوقع تھی۔

"وہ مدن موہن کو حاصل کر کے ایک نئی زندگی گزارنے کے خواب دیکھ رہی تھی۔ مدن کی اداکاری کی وجہ سے اسے گمان تھا کہ وہ بھی دل و جان سے اسے چاہنے لگا ہے۔ ہماری تحویل میں وہ دل ہی دل میں مدن کی بے گناہی کا دم بھر رہی تھی جب اسے مدن کا ریکارڈ کیا ہوا اعتراف سنایا گیا تو اسے معلوم ہوا کہ دوسری عورتوں کی طرح مدن نے اسے بھی ایک کھلونا بنایا ہوا تھا۔ وہ اس کے بعد سے تھکی تھکی اور بدحواس نظر آ رہی تھی۔ کل رات وہ زندہ تھی۔ آج صبح اس کی اکڑی ہوئی لاش چھت کی کڑی سے جھول رہی تھی۔ اندازہ ہے کہ اس نے تین اور چار بجے کے درمیان اپنی زندگی کا خاتمہ کیا ہو گا۔ کسی محافظ نے اس کی سسکی کی آواز تک نہیں سنی۔"

"سیف ہاؤس تو شاید ملیر چھاؤنی کے کسی میدان میں قائم تھا۔ اس کا چھت کی کڑیاں کہاں سے آ گئیں۔" ویرا نے منہ بنا کر پوچھا۔

"ہمیں ایک پرانی بیرک مل گئی ہے۔ عورت ہونے کی وجہ سے اسے دوسرے قیدیوں سے الگ کمرے میں رکھا گیا تھا۔ رات کو دس بجے کے بعد کسی کو اس کے کمرے میں جانے کی اجازت نہیں تھی۔"

"حیرت ہے کہ ایک بے کردار عورت اتنی حساس بھی ہو سکتی ہے" سلطان شاہ بڑبڑایا۔ "محبوب کی بے وفائی اور ریاکاری کا علم ہو گیا تھا تو اسے مدن کا خون کرنا چاہئے تھا۔ خود کیوں مر گئی۔"

"محبت میں کسی سے دھوکا کھانے کا احساس بہت ذلت آمیز ہوتا ہے۔" ویرا نے تلخ لہجے میں کہا "ایسے موقع پر عورت خود اپنی نظروں میں گر جاتی ہے۔ شاید وہ بھی اسی سانحے سے دوچار ہوئی ہے۔ وہ بدکردار نہیں تھی۔ اس نے زندگی کے باقی سفر کو طے کرنے کے لئے کسی قابلِ اعتماد سہارے کے خواب دیکھے تھے جو چکنا چور ہو گئے۔"

"کیا پاکستان کے سارے مرد مر گئے تھے جو اسے مدن نظر آیا تھا" سلطان شاہ نے حقارت سے پوچھا۔

"محبت بہت ظالم جذبہ ہے۔ یہ کی نہیں جاتی بس ہو جاتی ہے اور جس سے بھی ہو جائے اس کی ہر کمزوری نظروں سے اوجھل ہو جاتی ہے۔ مدن موہن نے ہی اس کو مارا ہے۔"

"گلے میں پھندا تنگ ہونے پر بھی اس کی کوئی آواز نہیں سنی گئی۔ یہ مشکل ہے۔"

"عورت اپنی فطرت میں نرم خو اور مہربان ہوتی ہے مگر جب ظلم پر اتر آئے تو بہت سفاک ہو جاتی ہے۔ دوسروں کے ساتھ وہ اپنے ساتھ بھی ایسی ہی سخت گیر ہوتی ہے۔ وہ مرنے کا اٹل فیصلہ کر چکی تھی اس لئے اس نے اپنی ہر کمزوری پر قابو پا لیا۔ اس نے اپنی چیخ اپنے سینے میں روک لی ہو گی۔ یہ ایسی ناممکن بات نہیں ہے۔ آباد گھروں میں بہت سے لوگ اسی طرح خود کو لٹکا کر ختم کرتے ہیں اور برابر والے کمرے میں کسی کو پتا نہیں چلتا۔ میری ساری ہمدردیاں لیڈی سرفراز کے لئے ہیں۔ خدا اس کی روح کو قبر میں چین عطا کرے۔"

اس بار سلطان شاہ نے ویرا سے بحث نہیں کی۔ اول خان بول پڑا۔ "یہ بھی ہو سکتا ہے کہ اس وقت گارڈ اپنے بستر پر سو گیا ہو۔ ایسی انسانی کمزوریاں میرے آدمیوں میں بھی ہیں۔"

میرے کان ان کی باتوں پر لگے ہوئے تھے لیکن میرے ذہن میں آندھیاں سی چل رہی تھیں۔ پچھلی رات اول خان کی زبان سے لیڈی سرفراز کی کہانی سن کر میں دیر تک اس عورت کے بارے میں سوچتا رہا تھا۔ میرے ذہن میں اس کے خلاف نفرت کے جذبات انگڑائیاں لے رہے تھے۔ مجھے دکھ تھا کہ اس ناویدہ عورت کے بارے میں میری قائم کی ہوئی رائے غلط ثابت ہوئی تھی لیکن اس نے اپنی جان دے کر دنیا کو بتا دیا تھا کہ وہ گمراہ یا بدکردار نہیں بس ایک فریب خوردہ عورت تھی۔ ہر عورت کی طرح تنہا اور بے بس۔ اس نے اپنے آپ کو ختم کر کے اپنے کھائے ہوئے فریب کی بھرپور قیمت ادا کر دی تھی۔ اس معاملے میں بھی وہ مثالی رہی تھی۔

"اس کی موت پر مدن موہن کو ضرور صدمہ ہوا ہو گا؟" ویرا نے اول خان سے پوچھا۔

"صدمہ کیا اسے تو ملال تک نہیں ہوا۔ خبر سن کر اس نے بس یہ کہا کہ وہ مشہور عورت تھی۔ بدنامی کے ڈر سے اپنا خاتمہ کر

جبلّی ہے۔ اس خود غرض درندے کو انسانی خون کی حرمت کا ذرا بھی پاس نہیں ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ اب تمہیں بھی لیڈی سرفراز سے ہمدردی محسوس ہو رہی ہے۔"

اول خان نے غور سے وریا کی طرف دیکھا اور اسے متجسس پا کر کہنے لگا "پہلے میں اسے مکار سمجھ رہا تھا۔ وہ بڑی عمر کی عورت اور ایک نوجوان کا عشق تھا۔ اس پر اعتبار ہی نہیں کیا جا سکتا تھا۔ حسابی فارمولے کی طرح یہی بات سمجھ میں آتی تھی کہ وہ اپنے نفس کی غلام تھی مگر اب میری رائے بدل گئی ہے۔"

"مدن موہن کے حوالے سے کچھ افراد کی گرفتاریوں کے بعد یہ بات تو کھل گئی ہوگی کہ وہ تمہارے قبضے میں ہے۔" میں نے ایک خیال آتے ہی چونک کر پوچھا۔

"نہیں یہ بات ابھی تک پوشیدہ ہے۔" اس نے میرے خیال کی فوراً تردید کر دی۔

"اور وہ چار افسر جو تمہارے لیے نجر ممنوعہ بنے ہوئے ہیں ان کو تو معلوم ہی ہوگا کہ مدن موہن کے جان کی بنیاد پر ان پر ہاتھ ڈالنے کی کوششیں ہو رہی ہیں۔" وریا نے میری بات کو آگے بڑھایا۔

"مدن موہن کا دور دور تک کوئی ذکر نہیں ہے۔ میں جانتا ہوں کہ اس کا نام کھلتے ہی پریشانیوں کا آغاز ہو جائے گا۔ اس کے افسران اس کی گمشدگی کی باقاعدہ رپورٹ درج کرا چکے ہیں۔ اس وقت مدن کی گرفتاری یا تحویل کی کوئی شہادت سامنے آ گئی تو ایک سیاسی بھونچال آ جائے گا۔ مدن تو ایک سفارتی اہل کار ہے "قانون کے مطابق ریمانڈ لیے بغیر کسی پاکستانی شہری کو بھی چوبیس گھنٹوں سے زیادہ حراست میں نہیں رکھا جا سکتا۔"

اپنی جگہ پر اس کی بات درست تھی۔ میں نے اسے یہ بتانے کی کوشش نہیں کی کہ ضمانتوں کے بارے میں ہمارا قانون ہمارے بعض پولیس افسران کی جیب میں پڑا رہتا ہے۔ وہ اپنے مطلوب ملزموں کو کسی بھی پرچے یا کسی اندراج کے بغیر ہفتوں حراست میں رکھتے ہیں۔ ان کے متعلقین کو ان تک نہیں پہنچنے دیتے۔ صرف اسی وقت اس کے خلاف پرچہ کاٹتے ہیں جب اس کے اقبالی بیان کی روشنی میں اگلے دن ریمانڈ ملنے کی پوری امید ہو جائے۔

اول خان اس ملک میں قانون سے ماورا اگر طلسمی زمین قوتوں کی نمائندگی کرتا تھا مگر یہ اس کے کردار کی عظمت تھی کہ وہ ہر قدم پر قانون سے تصادم کے بجائے گریز کی راہ اختیار کرتا تھا۔ اس کی سب سے بڑی مجبوری یہ تھی کہ قانون کی پابندی کر کے وہ اپنے فرائض تک ادا نہیں کر سکتا تھا۔

"مدن موہن کا نام پوشیدہ رکھا گیا ہے لیکن اس کے بتائے ہوئے ساتوں نام سوشل ریکٹ کے سرکردہ افراد کے ہیں۔ یہ بات چھپی نہیں رہ سکے گی کہ کچھ لوگ سوشل ریکٹ کی سرگرمیوں میں حصہ لینے والوں کا پیچھا کر رہے ہیں۔ یہ بھنک ملتے ہی تمام افراد جنبش سطل رالے حرکت میں آ جائیں گے۔" وریا کہہ رہی تھی۔

"ان میں سے کوئی بات نہیں ہوگی۔ ان میں سے کسی کو نہیں بتایا گیا کہ اس پر سوشل ریکٹ سے تعلق رکھنے کی بنا پر ... کیا گیا ہے۔ اوباش فطرت اور رنگین مزاج لوگ زندگی کے دوسرے شعبوں میں بھی عام طور پر غیر ذمے دارانہ رویہ اختیار کیے رہتے ہیں۔ مدن ان لوگوں کی ان تمام کمزوریوں کی ذمہ دار ... ہے۔ رشوت ستانی، محاصل کی چوری، جعلی اسناد کی تیاری اور پوشیدہ اثاثوں کی ملکیت کے الزام میں رپورٹیں تیار کر کے بھیجی گئی ہیں جو ان کے خلاف ہیں۔ غیر سرکاری افراد کو ہم نے اٹھایا ہے۔ سرکاری افسران کے بڑے ان رپورٹوں کے ذرائع جاننا چاہتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ وہ اب تک بچے ہوئے ہیں۔"

"لیڈی سرفراز کو کس الزام میں پکڑا گیا تھا؟" وریا کا ذہن ... میں الجھا ہوا تھا۔

"یہ اس کی شرافت تھی کہ اس نے ہر بات مان لی۔ میرا خیال ہے کہ دنیا بھر میں کوئی ان بے ایمانیوں کے بغیر کروڑ پتی نہیں بنتا۔ یہاں سے امریکا اور کینیڈا تک ہر سرمایہ دار اس حمام میں ننگا نظر آئے گا۔ وہ اوباش فطرت یا رنگین مزاج بھی نہیں تھی۔ یہ بات اس کی خودکشی سے ثابت ہو چکی ہے۔"

"چلو مانے لیتا ہوں۔" اول خان نے بحث ختم کرنے کے لیے کہا۔ "تم کیا بات ثابت کرنا چاہ رہی ہو؟"

"پھر وہ اس سوشل ریکٹ کی سرگرمیوں میں کیوں اور کیسے ملوث ہوئی؟"

"لیڈی سرفراز کی شہرت ایک مخیر خاتون کی بھی تھی۔ مدن موہن فون پر بات کرنے کے بعد ... کے متعدد فلاحی منصوبوں کے بارے میں معلوماتی مواد لے کر اس کے دفتر پہنچا تھا۔ مقصد ... کے لیے سرمایہ حاصل کرنا تھا۔ اس ملاقات میں لیڈی سرفراز دل ہار گئی۔ اس نے مدن موہن کو پہلا عطیہ ایک ملین ڈالر کا دیا تھا۔ مدن نے اسے اپنے پروگراموں میں مدعو کرنا شروع کر دیا۔ ایسی تقریبات میں آزادی سے مدن سے مل جل سکتی تھی۔ ہوٹلوں میں ملاقاتوں کے اسکینڈل بن سکتے تھے۔ یوں یہ سلسلہ چل پڑا۔"

"وہ بے قصور تھی۔" وریا متاسفانہ لہجے میں بولی "عشق لڑانے کے سوا اس کا کوئی جرم نہیں تھا اور یہ جرم دنیا میں بااثر شخص کم و بیش کرتا ہی ہے۔ مدن اس سے مال اینٹھ رہا تھا۔ وہ عورت اس پوزیشن میں ہی نہیں تھی کہ پاکستان کو نقصان پہنچا سکے......"

اول خان نے اکتا کر اس کی بات کاٹ دی "جو ہونا تھا ہو گیا۔ اسے میں نے نہیں مارا۔ مایوسی کے عالم میں اس نے خودکشی کی ہے۔ اس موضوع کو چھوڑ کر دوسری بات کرو۔ اچھا ہوا

مثلاً موہن اسی وقت اپنے اصل روپ میں اس کے سامنے آگیا۔ بات زیادہ وجہ ہو جانے کے بعد اس کی نیت کا راز کھلتا تو لیڈی سرفراز کو زیادہ صدمہ ہوتا۔ اس کا وہ انجام موجودہ انجام سے کہیں زیادہ دردناک ہو سکتا تھا۔"

"میں تم سے سو فیصد متفق ہوں۔" میں یہ کہتا ہوا اپنی جگہ سے اٹھ گیا۔ "تم بحث جاری رکھو۔ میں ایس ایس پی راٹھور کی خیر خبر لے کر واپس آتا ہوں۔ آج میرا سارا دن یہیں بیٹھے بیٹھے گزر گیا۔"

"فون کیوں نہیں کر لیتے۔" سلطان شاہ نے مجھے روکنے کے لئے پورے خلوص سے یاد دلایا۔

"اپنی غیر حاضری میں میں فون اپنے کمرے میں منتقل رکھتا ہوں۔ اسی وجہ سے وہ اب تک میرے قابو میں ہیں۔ ان کے رابطوں کا سلسلہ چل پڑا ہوتا تو وہ اب تک کہیں اور نکل گئے ہوتے۔" میں نے ان چاروں کو خدا حافظ کہا اور کاٹیج سے باہر آگیا۔

ماریہ کے گھر پر اس روز ماحول بہت بدلا ہوا تھا۔ وہ دونوں ایس پی ایف کے دو آدمیوں کے ساتھ مل کر لان پر فٹ بال کھیلنے میں مصروف تھے۔ وہ منظر دیکھتے ہی میں پریشان ہو گیا۔

لان کے ایک حصے پر راہول کے قتل کی واردات کو مشکل سے بارہ گھنٹے گزرے تھے۔ مجھے امید تھی کہ میرے آدمیوں نے وہاں سے خون کے لوتھڑے صاف کرکے خشک مٹی سے ہر داغ کو چھپا دیا ہوگا مگر پھر بھی خون کی بو کو آسانی سے ختم نہیں کیا جا سکتا تھا۔ اگر رمجش بال فٹ کا تعاقب کرتا ہوا اتفاقاً اس کنارے کی طرف جا نکلتا تو خون کی بو یا سبز گھاس پر پھیلی ہوئی تازہ مٹی دیکھ کر تجسس میں مبتلا ہو سکتا تھا۔ پتا نہیں کئی دن کے جمود کے بعد بدری کو اسی روز فٹ بال کھیلنے کی کیا سوجھی تھی۔

میں جوں ہی گاڑی سے اترا رمجش نے زور سے آواز لگائی۔ "آپ بھی اُتر کر یہیں آ جائیے۔ تھوڑی سی ورزش ہو گی اور ہاتھ پیر کھل جائیں گے۔" اس وقت بدری کو لان سے ہٹانا مناسب نہیں تھا۔ میں رمجش کی پیش کش قبول کرکے لان کی طرف ہو لیا۔ بدری اپنے زور سے گیند پھینکنے کی جدوجہد میں ہانپ رہا تھا۔ رمجش اور دو مختلف سمتوں میں اچھل اچھل کر پاس لینے کی تیاری کر رہے تھے۔ لیکن وہ چاروں دو فطری ٹیموں میں بٹے ہوئے تھے۔

"تم اپنے لڑکوں کے ساتھ مل جاؤ۔" بدری نے میری طرف دیکھ کر کہا۔ "ہم تم تینوں کو سنبھال لیں گے۔ اس وقت اسکور دو پانچ سے ہم جیت رہے ہیں۔"

وہ خاصی مضحکہ خیز صورت حال تھی۔ چار فریق ایک دوسرے کے خلاف اپنے دل میں نفرت اور کدورتیں لئے لان پر یوں کھیل رہے تھے جیسے سب آپس میں دوست ہوں۔

میں نے جوتے اور موزے اتار کر کنارے پر رکھے اور ہاتھ پیروں کو ورزشی انداز میں حرکت دیتا ہوا لان پر اتر گیا۔ اس وقت گیند چوکیدار کے پاس تھی۔ وہ گول کرنے کے لئے زور لگا رہا تھا۔ ان چاروں کے سانس چڑھے ہوئے تھے۔ میں تازہ دم تھا۔ چوکیدار نے فٹ بال میری طرف پھینک دی۔ میں گول کی طرف چلا تو رمجش میرے تعاقب میں تھا۔ پہلا گول کرتے ہوئے میں نے اندازہ لگایا کہ وہ گیند چھیننے سے زیادہ مجھے اڑنگا دے کر گرانے کی فکر میں تھا۔ ہم کچھ دیر تک کھیلتے رہے۔ میں نے رمجش کو دو مرتبہ بری طرح گرایا۔ مجھ پر اس کا کوئی حربہ کارگر نہ ہو سکا تو اس نے ذرا تیور سے بدلہ لے لیا۔

میرے شامل ہوتے ہی کھیل میں تلخی کا عنصر پیدا ہونے لگا تھا۔ کچھ دیر بعد رمجش بری طرح ہانپتے ہوئے ایک طرف جا بیٹھا۔ میں بھی اسی کے قریب آ بیٹھا۔

"آج ہم نے شراب نوشی سے دور رہنے کے لئے کھیلنے کا فیصلہ کیا تھا۔" وہ چڑھے ہوئے سانسوں کے درمیان بتانے لگا۔ "سمجھ میں نہیں آ رہا کہ تمہاری شراب کیسی ہے۔ پینے کے بعد کل رات دوسری مرتبہ یہ ہوا کہ صبح سے پہلے میری آنکھ ہی نہیں کھل سکی۔ آج بدری کا حال مجھ سے بھی برا تھا۔"

"تمہارے لئے مہر لگی ہوئی نئی بوتلیں لائی گئی تھیں۔ ان میں کیا گڑبڑ ہو سکتی ہے۔"

"ہم روز نئی بوتل کھولتے ہیں۔ میں نے سوچا ہے کہ چند روز تک شراب سے دور ہی رہوں گا۔"

وہ اپنی کہتا رہا۔ میں اس کی ہاں میں ہاں ملاتا رہا۔ جب بدری کھیل چھوڑ کر واپس لوٹا تو جوتے اٹھا کر میں بھی عمارت کی طرف ہو لیا۔ رمجش تھکے ہوئے انداز میں وہیں بیٹھا رہا۔ میں کمرے میں گھسا ہی تھا کہ میرے پیچھے خانساماں بھی اندر گھستا چلا آیا۔ میں اس کی جسارت پر حیران رہ گیا۔ عام طور پر وہ اجازت لینے کے بعد ہی میرے کمرے میں آتا تھا۔

"سر! لان میں کچھ گڑبڑ معلوم ہوتی ہے۔" اس نے کسی تمہید کے بغیر فوراً ہی بولنا شروع کر دیا۔ "تین بجے سے دھوپ میں فٹ بال ہو رہی تھی۔ مجھے یہ کوئی لمبا چکر نظر آ رہا ہے۔ کیونکہ کھیل شروع ہونے کے بعد ہی ایک ہیلی کاپٹر اس علاقے پر سے گزرا تھا۔ تھوڑی دیر بعد ہی اس نے کئی نیچے چکر لگائے۔ ایک بار وہ ریلوے لائن کی طرف ہوا میں رکا ہوا بھی نظر آیا تھا۔ پھر وہ چلا گیا۔ یہ ابھی تک کھیلے جا رہے تھے۔"

وہ کوئی عام گھریلو خانساماں نہیں تھا۔ ارباز خان نے اپنے اعتماد کی بنا پر اسے میرے پاس بھیجا تھا۔ اس کا بیان بے بنیاد نہیں ہو سکتا تھا۔ میں نے اس کے شانے پر تھپکی دے کر پوچھا۔ "وہ کس قسم کا ہیلی کاپٹر تھا؟ میرا مطلب ہے کہ فوجی تھا یا کوئی عام سا ہیلی کاپٹر نظر آ رہا تھا۔"

"وہ فوجی نہیں تھا۔" اس نے پورے وثوق سے کہا۔ "کسی

اشتہاری کمپنی کا چھوٹا ہیلی کاپٹر معلوم ہو رہا تھا۔ وہ اتنی نیچی پرواز کر رہا تھا کہ آگے بیٹھے ہوئے دونوں آدمی صاف نظر آ رہے تھے۔"

"وہ ایشیائی تھے یا گورے؟" میں نے پُرتشویش لہجے میں پوچھا۔

"دھوپ اور بلندی کی وجہ سے یہ پتا نہیں چل رہا تھا۔" اس نے بے چارگی سے کہا۔

میں نے اسے رخصت کر دیا۔ غسل خانے میں ہلکا سا شاور لیتے ہوئے میرا ذہن اسی پہیلی میں الجھا ہوا تھا۔ میرا ذہن صرف اور صرف ٹک موڑے کی ذات پر مرکوز تھا مگر میں ہیلی کاپٹر کی مشکوک پرواز اور فٹ بال کے کھیل میں کوئی تعلق تلاش نہیں کر پا رہا تھا۔ اس معمے کا حل بدری سے ہی مل سکتا تھا۔

بدری کے پیچھے جانے کے بجائے میں اپنے کمرے میں چائے نوشی میں مصروف ہو گیا۔ مجھے یقین تھا کہ کوئی بات رونما ہوئی ہے تو بدری خود ہی میرے پاس آ پہنچے گا۔

میرے اس اندازے کی تعبیر خاصی دیر بعد سامنے آئی۔ بدری کے بشرے سے پریشانی جھلک رہی تھی۔ اس نے آتے ہی چائے کی فرمائش کی۔ میں نے بستر کے سرہانے لگا ہوا انٹرکام کا سوئچ دبا کر خانساماں کو بلایا اور اسے چائے لانے کی ہدایت دے دی۔

"ٹراہول اور بریٹو ٹم کے ختم ہوتے ہی وہ کسی جنگلی بھینسے کی طرح بلبلایا ہوا ہے۔ پچھلے دن فرار ہوا اب وہ دونوں غائب ہیں۔ وہ پوچھ رہا ہے کہ یہ لوگ کہاں جا رہے ہیں۔ تم خود ہی بتاؤ کہ میں اس کے پیچھے کو کیا جواب دوں۔" اس کی دھیمی آواز سے گہری پریشانی جھلک رہی تھی۔

"یہ فضول باتیں بھول جاؤ۔ یہ بتاؤ کہ آج تم فٹ بال کس لیے کھیل رہے تھے؟"

"یہ احمقانہ حکم اسی کا تھا۔ تین سے چھ بجے تک ہمیں اپنے دونوں مقامی مددگاروں کے ساتھ لان پر فٹ بال کھیلتے رہنے کا اور شاہی حکم ملا تھا۔ میں نے اسے تمہارے پرتان کے بارے میں یاد دلایا مگر وہ میری کوئی بات سننے پر آمادہ نہیں تھا۔ مقررہ اوقات میں وہ چاروں کو باہر بلانے پر مُصر تھا۔ تمہارا اور تمہارے ساتھی کا پتا نہیں تھا اس لیے میں نے دو نوکروں کو بلا کر نفری پوری کر لی تھی۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس کا دماغ چل گیا ہے۔"

"اس نے اور کیا کہا تھا؟" میں نے متجسس لہجے میں پوچھا۔ "مزید کوئی ہدایت یا کوئی بات؟"

"باتیں تو وہ بہت کر رہا تھا۔ غصے میں ہذیان کی حالت سے دوچار معلوم ہو رہا تھا۔ خاص ہدایت ایک ہی تھی کہ مقررہ اوقات میں ہمیں لان میں فٹ بال کھیلنی ہے۔"

"ایریئل آن یا آف رکھنے کے بارے میں اس نے کچھ نہیں کہا تھا؟" میرے سوال پر بدری حیرت سے اچھل پڑا۔ "تمہیں یہ کس نے بتایا؟ اس نے تین سے چھ بجے تک ایریئل آن رکھنے کے لیے بھی کہا تھا۔ میں یہ بات بھول رہا تھا اس سے میری بات تخلیے میں ہوئی تھی۔ رمیش کو صرف وہی کچھ معلوم ہے جو میں نے اسے بتایا ہے پھر تمہیں کیسے پتا چلا کہ ایریئل کے بارے میں بات ہوئی تھی؟"

"یہ میرا اندازہ تھا۔ میرا خیال ہے کہ اب اسے تم پر بھی اعتبار نہیں رہا۔ وہ بالا ہی بالا اپنا کام کر رہا ہے۔"

"تمہارا مطلب ہے کہ ان اوقات میں کوئی میٹر کے ذریعے خاموشی سے مکان دیکھ کر چلا گیا۔"

"ایک امکان یہ بھی ہے لیکن دوسرا کام اس سے بھی بڑا ہوا ہے۔ اس کا ہیلی کاپٹر نیچی پرواز کر کے اس مکان کو تلاش کر رہا ہے جس کے لان پر چار آدمی فٹ بال کھیل رہے ہوں۔"

"نہیں" اس کے منہ سے سہمی ہوئی آواز نکلی۔ "ویسے تمہارا خیال ٹھیک بھی ہو سکتا ہے۔ جب ہم نے کھیلنا شروع کیا تو ایک ہیلی کاپٹر کئی مرتبہ اوپر سے گزرا تھا۔ مگر اس نے کسی فضائی سروے کا ذکر نہیں کیا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ ہیلی کاپٹر اتفاق سے ادھر آ نکلا ہو۔ یہ سب تمہیں کون بتا رہا ہے؟"

"میں آنکھیں کھلی رکھنے کا عادی ہوں۔ میرے جیسے لوگ عقل بھی استعمال کرتے رہتے ہیں۔ اس نے تم سے فضائی سروے کا ذکر نہ کر کے جتایا ہے کہ اب اسے تم پر بھی بھروسا نہیں رہا۔"

"اگر اوپر سے ہیلی کاپٹر فٹ بال کے چار کھلاڑیوں کو تلاش کر رہا تھا تو پھر اسے ایریئل آن کرانے کی کیا ضرورت تھی۔" فضائی سروے کے ذریعے گھر کی نشاندہی والی بات اسے ہضم نہیں ہو رہی تھی۔

"فاصلہ نما میٹر زمین پر بہترین کام کرتا ہو گا کیونکہ کہیں بھی رک کر ہر قدم پر فاصلہ پڑھ کر یقینی رائے قائم کی جا سکتی ہے۔ شاید فضا میں ایسا کرنا ممکن نہ ہو۔ پرواز کرتا ہوا ہیلی کاپٹر عملی طور پر بیک وقت کئی مکانوں پر ہوتا ہے۔ ہوا باز یقین سے یہ نہیں کہہ سکتا کہ فاصلہ نما میٹر کس مکان سے فاصلہ ظاہر کر رہا ہے۔ پھر ہوائی عمودی فاصلہ بے معنی ہو جاتا ہے۔ یہ ضروری ہے کہ اس ہیلی کاپٹر والوں کو مدد ملی ہو گی۔ انہوں نے دیکھ لیا ہو گا کہ فٹ بال والے مکان کے آس پاس سے گزرتے ہوئے ان کا میٹر کم سے کم فاصلہ ظاہر کر رہا ہے۔ دونوں طریقوں کی مشترکہ تائید سے تلاش کیا جانے والا ٹھکانا زیادہ اہمیت رکھتا ہے۔"

"ہمیں فٹ بال کھیلنے پر مجبور کیے بغیر صرف میٹر سے بھی مکان تلاش کیا جا سکتا تھا۔ ہیلی کاپٹر ہر مکان پر معلق ہونے کی صلاحیت رکھتا ہے۔"

اس بار میں نے اس کی بات کاٹ دی۔ "بہت بھولے ہو۔ وہ ایک مشتبہ آدمی کی تلاش میں ہے۔ ہیلی کاپٹر دیر تک ایک ایک مکان پر یوں رکتا رہتا تو کسی زمینی کارروائی کا نشانہ بن سکتا تھا۔ تم کھیل میں مگن تھے تمہیں کسی بات کا علم نہیں مگر مجھے بتایا گیا ہے کہ ایک محفوظ ریلے لائن پر وہ ہیلی کاپٹر کچھ دیر تک معلق رہا ہے۔"

ہے کہ وہاں سے دوربین لگا کر تم چاروں سمیت اس گھر کا جائزہ لیا گیا ہو۔"

اس کی یک وضاحت کافی قلق آلود ہو گئی۔ تم بہت خوف ناک اور بلا کے ذہانت والی باتیں کر رہے ہو۔ تم اتنے اہم نہیں ہو کہ تمہارے لئے وہ اپنی ساری ذہنی اور فضائی صلاحیتیں میدان میں جھونک دے گا۔"

"مجھے اعتراف ہے کہ میں اتنا اہم نہیں ہوں۔ اس نے اپنے رہم سے مجھے اہمیت دی ہوئی ہے۔ ہو سکتا ہے کہ رمیش کی طرح وہ بھی مجھے زیبی کا گرگا سمجھ رہا ہو!"

"اگر تمہاری معلومات اور اندازے درست ہیں تو میرے لئے خطرہ بڑھ رہا ہے۔" در تشویش سے بڑبڑایا "میرے فرشتوں کو بھی اندازہ نہیں ہو سکتا تھا کہ فٹ بال کی آڑ میں وہ ہمیں اس بے دردی سے استعمال کر سکتا ہے۔ اگر یہ مکان اس کی نظروں میں آچکا ہے تو اب کیا کرنا چاہئے؟"

اسی وقت خانساماں چائے لے کر آگیا۔ اسے دیکھتے ہی میرے ذہن میں نئے سوال نے سر ابھارا اور میں بے ڈر سوال دہرا دیا۔ "ہیلی کاپٹر نے اس پاس میں کوئی ہلکی یا بھاری چیز تو نہیں گرائی تھی؟"

"میں نے یہ غور نہیں کیا صاحب۔" بدری کی موجودگی کے سبب اس نے کسی رشتنی ملازم کی طرح گھبرا کر کہا "میرا دھیان بجلی کا پڑ پر تھا۔ وہ بہت نیچے اڑ رہا تھا۔"

"ذرا اوپر کے زینے کا دروازہ کھول دو" لمحہ بھر سوچنے کے بعد میں نے کہا "چائے پینے کے بعد ہم دونوں اوپر جائیں گے۔ یہ بات دور تک پھیلی معلوم ہو رہی ہے۔"

"چھت پر کیا رکھا ہے؟" خانساماں کے چلے جانے کے بعد بدری نے سرسرائی ہوئی آواز میں پوچھا۔

"اوپر چل کر ہی دیکھ سکوں گا۔" میں نے اپنی پیالی خالی کر کے سگریٹ سلگالی۔

بدری ماتھ بہت مضبوط اعصاب کا مالک تھا لیکن تیزی سے بدلتے ہوئے حالات نے اسے بری طرح جکڑ کر رکھ دیا تھا۔ مجھ تک پہنچنے سے پہلے وہ اخبارات میں امریکی بحریہ کے ایک جنگی ہیلی کاپٹر اور... جین کانوڈی کی ہلاکت کے بارے میں پڑھ چکا تھا۔ اسے یہ بھی معلوم تھا کہ سراب گوٹھ کے قریب ہی ویرانے میں راس المیڈا کی لاش اسی ہیلی کاپٹر کے جلے ہوئے ملبے کے قریب پڑی ہوئی ملی تھی۔ ان حالات میں مزید کسی رجھوٹے سے ہیلی کاپٹر کا استعمال ہر طرح سے قرین قیاس تھا۔

اس نے اپنی چائے عجلت میں ختم کی اور میرے ساتھ چھت پر جانے کے لئے اٹھ گیا۔

بتوں کی کرد میں اٹے ہوئے زینے طے کر کے چھت پر قدم رکھتے ہی میرے بدترین اندیشے کی تصدیق ہو گئی۔ چھت کے فرش کے ایک بڑے سے گوشے پر سیاہ رنگ کا ایک دھبا چمک رہا تھا۔

مجھے علم نہیں تھا کہ وہ بڑا اور بے ترتیب دھبا پہلے سے موجود تھا یا تازہ تھا مگر وہ میرے شبہات کے مطابق ضرور تھا۔ میں بدری اور خانساماں کو حیران چھوڑ کر اس بڑے نشان کی طرف بڑھتا چلا گیا۔ چھونے سے پتا لگنے پر وہ رنگ خشک ثابت ہوا۔

میں نے اس کی سطح پر انگلی پھیر کر جائزہ لیا تو رنگ کی رگڑ کا نام و نشان تک نہیں تھا۔ یہ حقیقت اس بات کی غمازی کر رہی تھی کہ سیاہ رنگ کا وہ چمکیلا داغ بالکل نیا تھا۔ بازار میں ایسے رنگ عام تھے جو ہوا لگتے ہی خشک اور سخت ہو جانے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔"

میں نے خشک رنگ کی موٹی سی تہہ میں جمی ہوئی ایک تھیلی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے بتایا۔ "یہ رنگ اس تھیلی میں رکھا تھا۔ فضا سے چھت پر گرتے ہی تھیلی پھٹ گئی۔ گاڑھا رنگ فرش پر پھیل گیا۔ رنگ کے چھینٹے فرش اور دیواروں پر دور تک نظر آرہے ہیں۔"

بدری نے اپنی عادت کے مطابق ایک مرتبہ پھر ماہرانہ سوالوں کا سلسلہ شروع کر دیا۔ میں زبان کھولنے سے پہلے ہر بات کا اطمینان کر چکا تھا۔

"میں تمہیں خوف زدہ نہیں کر رہا۔" میں نے نرمی سے کہا۔ "سیڑھیوں کی حالت تم دیکھ ہی چکے ہو۔ پہلے فرش پر انگلی پھیر کر سیاہ رنگ پر بھی عمل دہرا لو۔ تمہیں یقین آجائے گا کہ رنگ کی تھیلی حال ہی میں بلکہ آج شام یہاں پھینکی گئی ہے۔ ہیلی کاپٹر نے ذرا سے اپنا کام پورا کر کے گئے ہیں۔"

بدری نے میرے الفاظ پر انحصار کرنے کے بجائے خود فرش اور سیاہ رنگ پر انگلیاں پھیر کر مشاہدہ کیا پھر تامل ہو کر بولا۔ "مگر یہ سب کیوں ہو رہا ہے؟ اس طرح ہمیں ہراساں کیا جا رہا ہے۔"

"صرف یہ سمجھو کہ اس چھت پر نشان لگا دیا گیا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ آج رات ہی یہاں کا تختہ الٹنے کی کوشش کی جائے۔ ان کے لئے یہ سیاہ نشان ہی سب سے بڑی پہچان ہے ورنہ اوپر سے سارے مکان یکساں نظر آئیں گے۔ یہ پرا رقت تمہارے فٹ بال کھیلنے سے آیا ہے۔"

"یہ موت سے نہیں ڈرتا۔ اصل شکوہ یہ ہے کہ تک مسلسل ہمارے اعتماد کو ٹھیس پہنچا رہا ہے۔" بدری نے خانساماں کی موجودگی کی پروا کئے بغیر کہا۔ "اگر وہ ہم پر یوں لشکر کشی کرنے کا ارادہ رکھتا ہے تو ہمیں اس کے مقابلے کی بھرپور تیاری کرنی چاہیے۔ ہم کب تک اس سے دبتے رہیں گے۔"

"بازار سے سفید اور گہرے رنگ کے ڈبے لے آؤ۔ انہیں کر سیمنٹ کا رنگ بناؤ اور پوری چھت پر پھیر دو۔" میں نے خانساماں سے مخاطب ہو کر کہا۔ "ان کے لگائے ہوئے نشان کو اس وقت کی سب سے بڑی ضرورت ہے۔ پوری چھت پر کہیں بھی چھینٹ نظر نہیں آنی چاہیے۔ دیواروں پر گہرے رنگ پھیر دو۔"

میری پوری بات سنتے ہی خانساماں تیزی سے زینوں کی طرف چل دیا۔

"کراچی میں تمہاری پوزیشن بہت مخدوش ہے۔ اس سے بڑھ کر تم مارے جاؤ گے۔" میں نے ناصحانہ لہجے میں کہا۔ "اس معاملے میں رمیش کو اعتماد میں لے لو۔"

"کیسے لے لوں؟ میں نے اسے ہوا بھی نہیں لگنے دی ہے کہ تمہارے بارے میں تک کے نظریات کتنے بدل چکے ہیں۔ اب میں کس منہ سے اس سے بات کر سکتا ہوں۔"

"نیچے چلو۔ کوئی نہ کوئی راہ نکل ہی جائے گی۔" میں اس کے ساتھ زینوں کی طرف بڑھ گیا۔

رمیش ہمیں راستے ہی میں مل گیا۔ وہ بدری کو تلاش کرتا پھر رہا تھا۔

"تم دونوں کہاں سے آ رہے ہو؟" سامنا ہوتے ہی اس نے استعجاب آمیز لہجے میں پوچھا۔

"ہم فٹ بال کھیل رہے تھے۔ ایک ہیلی کاپٹر چھت پر رنگ سے بھری ہوئی پلاسٹک کی تھیلی گرا کر چلا گیا۔ اس گھر پر کسی نے موت کا نشان لگانے کی سنگین واردات کی ہے۔"

"ہاں شام کو ادھر کوئی ہیلی کاپٹر اڑ رہا تھا۔ تمہیں کیسے پتا چلا کہ رنگ اسی نے پھینکا ہے؟"

اسے ساتھ لے کر ہمیں ایک مرتبہ پھر چھت پر جانا پڑا اور اسے میری بات کا یقین آگیا۔

"گرد آلود سیڑھیاں بتا رہی ہیں کہ کسی نے مہینوں سے چھت کا رخ نہیں کیا پھر تمہیں کیسے پتا چلا کہ چھت پر تھیلی پھینکی گئی ہے۔" وہ بدری سے زیادہ متجسس تھا۔

"میرے آدمی نے چھپاکے کی آواز سنی تھی۔ پوری صورت حال اوپر آنے کے بعد ہی واضح ہوئی تھی۔"

فضا میں اندھیرا تیزی سے بڑھتا جا رہا تھا۔ ہم تینوں نیچے اتر آئے۔

"یہ حرکت کس کی ہو سکتی ہے؟" رمیش نے الجھن آمیز لہجے میں پوچھا۔ "ایک مجرمانہ کام کے لئے کراچی جیسے شہر میں ہیلی کاپٹر کا استعمال حیرتناک ہے....."

میں نے بدری کو ٹہوکا دیا اور رمیش کی بات کاٹتے ہوئے کہا۔ "یہ میرے یا تمہارے کسی دشمن کی حرکت ہے۔ وہ بہت زیادہ باخبر ہونے کے ساتھ بے اندازہ وسائل کا بھی مالک ہے۔"

"تک مولے؟" رمیش نے میری طرف دیکھ کر بے ساختہ سوال کیا۔

میں دھیرے سے ہنس پڑا۔ "اس کے بارے میں ایسی بات سوچی بھی نہیں جا سکتی۔ وہ تمہارا تک باس اور خیر خواہ ہے۔ میرا مشورہ ہے کہ تم اسے فوراً اس نازک مسئلے سے آگاہ کردو۔"

میری تجویز پر بدری کا چہرہ دمک اٹھا۔ چور کے پاس چوری کی رپورٹ درج کرانے کا وہ انوکھا خیال اسے پسند آیا تھا۔ اس طرح رمیش کو بھی اعتماد میں لے لیا گیا تھا۔

"تم دونوں یہیں بیٹھو۔ میں تک سے بات کرکے آتا ہوں۔" بدری نے ڈرائنگ روم چھوڑ دیا۔

"میں خالی بیٹھ کر کیا کروں گا۔ اب تو شراب پینی ہی پڑے گی۔" رمیش بھی فوراً اٹھ گیا۔

میں نے اسے یہ تاثر دیا جیسے میں اس کی واپسی کے انتظار میں وہیں بیٹھا رہوں گا۔ ان دونوں کے غائب ہوتے ہی میں پنجوں کے بل دوڑتا ہوا اپنے کمرے میں پہنچ گیا۔ دروازہ بولٹ کرتے ہی میں نے ایف ایم چینل پر لگا ہوا ریڈیو آن کردیا۔

"...کا چلایا ہوا چکر ہے۔" اسپیکر پر رمیش کی قدرے برہم آواز آ رہی تھی۔ "علی شیر کو اب ہم سے زیادہ رقم ملنے کی امید نہیں۔ وہ چاہتا ہے کہ ہم اس کے جانے سے پہلے اس کا گھر خالی کردیں۔ وہ ہم پر دباؤ ڈال رہا ہے اسی لئے اس نے ہیلی کاپٹر سے رنگ کی تھیلی پھینکے جانے کا ناٹک رچایا ہے۔ یہ سب افسانے کی باتیں ہیں۔ آرام سے لمبی تان کر سوؤ۔ کچھ بھی نہیں ہوگا۔ جو ہوگا تو دیکھا جائے گا۔"

"اگر یہ علی شیر کی کوئی شرارت ہے تب بھی تک کو خبر دینے میں کیا قباحت ہے؟"

"خبر دے دو مگر اسے یہ بھی بتادو کہ میری کیا رائے ہے۔" رمیش کی تند آواز گونجی۔

وہ واقعات سے پوری طرح باخبر نہیں تھا۔ اسی لاعلمی میں وہ معاملے کی اہمیت اور نزاکت کو نظرانداز کر رہا تھا۔ بدری نے بھی اس کی تصحیح کی کوئی کوشش نہیں کی۔ راہول اور پرشوتم کی کہانی سے واقف ہوئے بغیر رمیش حالات کی سنگینی کا ادراک کر ہی نہیں سکتا تھا جبکہ ان واقعات کا انکشاف کرنا بدری کے حق میں بدترین ثابت ہو سکتا تھا۔ اس نے رمیش کو ٹالنے کے لئے خاموشی اختیار کرلی۔

چند منٹوں بعد بدری ٹرانسمیٹر پر اپنے تک باس کو پکار رہا تھا۔

تک باس نے درشت لہجے میں پوچھا تھا۔ "کیا بات ہے؟ اب کس لئے مجھے تنگ کر رہے ہو؟"

"عجیب تماشا ہوا ہے۔ جب ہم فٹ بال کھیل رہے تھے تو ایک ہیلی کاپٹر ہماری چھت پر کالے رنگ سے بھری ہوئی تھیلی پھینک گیا۔ چھت پر کالے رنگ کا ایک بڑا نشان بن گیا ہے۔"

"تمہیں کیسے پتا چلا کہ چھت پر رنگ پھینکا گیا ہے؟" تک کی آواز نرم پڑ گئی۔

"علی شیر نے ہیلی کاپٹر سے کچھ گرتے دیکھا تھا۔" بدری نے سفید جھوٹ بولا۔ "اوپر جاتے ہی اس کے نتیجے کی تصدیق ہو گئی۔"

"پھر میں کیا کروں؟ یہ کوئی انتقام بھی ہو سکتا ہے۔" وہ تجاہل عارفانہ سے کام لے رہا تھا۔

"علی شیر گھر سے نکل بھاگنے کی فکر میں ہے۔" موقع پاکر بدری نے میری روانگی کی راہ ہموار کرنی شروع کردی۔ "اسے ڈر ہے کہ کسی نے اسے مارنے کے لئے چھت پر نشان لگایا ہے۔"

"وہ پاگل ہو گیا ہے۔" دل کے چور کی وجہ سے تک کا لہجہ بالکل

مقابلہ نہ ہو گیا۔" اسے سمجھاؤ کہ وہ بلاوجہ ڈر رہا ہے۔ کچھ نہیں ہو گا۔ تم لوگ میرے لئے کام کر رہے ہو۔ کوئی تمہیں ٹیڑھی آنکھ سے نہیں دیکھ سکتا۔"

"وہ زیبی سے ڈرا ہوا ہے۔" بدری اپنا سوال بہت خوبصورتی سے ادا کر رہا تھا۔ "ہم سے پہلے کرائے کے لوگ زیبی کی تلاش میں مخبر ہو بلانے تھے۔ پھر وہ کام ادھورا رہ گیا۔ وہ سوچ رہا ہے کہ باقی پیسے نہ ملنے پر کسی مخبر نے زیبی کو سب کچھ بتا دیا ہے اور وہ علی شیر کے پیچھے لگ گیا ہے۔"

"میں زیبی دو ٹکے کا بدمعاش ہے۔ وہ ہیلی کاپٹر کہاں سے لائے گا۔ اسے تسلی دے کر صبح تک روکو۔ مجھے اس کہانی کا کوئی سرا ملا تو میں خود تم سے بات کروں گا۔"

"اور ہمارے لئے کیا حکم ہے۔ ایسا نہ ہو کہ ہم علی شیر کے ساتھ مفت میں مارے جائیں۔"

"تمہیں کچھ نہیں ہو گا۔ میرے ہاتھ بہت لمبے ہیں۔ ریلیکس رہو۔ تم نے ذرا بھی کمزوری دکھائی تو علی شیر فوراً بھاگ نکلے گا۔ زیبی کی طرف سے اس کے خوف نے مجھے اس کے بارے میں سوچنے پر مجبور کر دیا ہے۔ اب بات ختم کرو۔ میں بعد میں تم سے رابطہ کروں گا۔"

"اوکے باس!" بدری کی آواز کے بعد اسپیکر پر خاموشی چھا گئی۔ میں نے سوئچ بند کر کے دروازہ کھول دیا۔ باتھ روم میں ہاتھ دھو کر میں ڈرائنگ روم میں پہنچا تو رحیم بخش مجھ پر ناراض ہونے لگا۔ "میں تمہاری وجہ سے یہاں آیا اور تم میدان صاف دیکھ کر بھاگ گئے۔ کہاں چلے گئے تھے؟"

"پیٹ میں گڑبڑ ہو رہی تھی۔" میں نے خفت آمیز لہجے میں عذر پیش کیا۔

رحیم بخش نے ایک زوردار قہقہہ لگایا اور بولا۔ "آدمی کوئی بڑا جھوٹ بول رہا ہو یا اس پر کوئی دہشت سوار ہو تو اس کا ہاضمہ خراب ہو جاتا ہے۔ سچ بتاؤ تمہارے ساتھ کیا ہوا ہے؟"

"جھوٹ میں بولتا نہیں، دہشت بھی دور کی بات ہے۔ ہاں، ہیلی کاپٹر والے قصے کی طرف سے پریشانی ہے۔"

"کیسی پریشانی؟ میں شرط لگاتا ہوں کہ کچھ بھی نہیں ہو گا۔ یہ سب فراڈ ہے۔"

"خدا کرے کہ تمہارا اندازہ درست ہو۔ اب جو کچھ ہوتا ہے وہ تم دونوں کو ہی بھگتنا ہو گا۔ میں تم دونوں سے آخری ملاقات کے لئے آیا تھا۔ مجھے کل صبح روانہ ہو جانا ہے۔ آج کی رات میں دوستوں کی محفل میں گزاروں گا۔"

"اگر ہیلی کاپٹر والی سازش تمہارے کسی دشمن کی ہے تو آج رات تمہیں یہاں رکنا چاہئے۔ کچھ ہوا تو تمہاری دشمنی کا خمیازہ ہم کو بھگتنا پڑے گا، تم صاف نکل چکے ہو گے۔ یہ انصاف نہیں ہے۔"

"میں نے تمہیں روکا، تم اپنی مجبوری سے یہاں پڑے ہوئے ہو۔ تمہاری وجہ سے میرے آدمی بھی یہاں پھنسے رہیں گے۔ وہ میرے دشمن ہوئے تو سارا غصہ ان ہی پر نکالیں گے۔ تمہارا کچھ نہیں بگڑے گا۔"

ہیلی کاپٹر والا قصہ سامنے آنے کے بعد واقعات بہت بری طرح الجھ گئے تھے۔ یہ غنیمت تھا کہ وہ دونوں اپنے اسباب کی وجہ سے مجھے وہاں سے جانے کی چھوٹ دینے پر آمادہ ہو چکے تھے۔ رحیم بخش ہیلی کاپٹر والے قصے کو کوئی اہمیت نہیں دے رہا تھا۔ بدری میری ہمدردی میں مجھے الوداع کہنے کے لئے آمادہ تھا۔

میرے پاس وقت کم رہ گیا تھا۔ نادرہ کے مکان میں ایس پی ایف کے تین فوجیوں کی موجودگی کی وجہ سے میرے لئے اول خان سے فوری رابطہ ضروری ہو گیا تھا۔ میں وہاں سے اٹھا تو بدری بھی چند قدم دور تک میرے ساتھ آیا اور خاموشی سے ایک رقعہ مجھے تھما کر لوٹ گیا۔

میں نے کمرے میں جا کر وہ پرچہ دیکھا تو اس پر لندن کا ایک فون نمبر اور نام موجود تھا۔

ٹک مورٹے نے جس طرح بدری کو مجھے صرف رات بھر کے لئے روکنے کا مشورہ دیا تھا اس کی بنا پر مجھے پورا یقین تھا کہ رات کو نادرہ کے مکان پر چڑھائی کی کوشش ضرور کی جائے گی۔ بدری نے ہوشیاری سے کام لیتے ہوئے سیاہ نشانات کو مٹانے کا ذکر گول کر دیا تھا۔

ہدف کی شناخت مٹ جانے کے بعد آنے والوں کے لئے فضا سے منزل کا تعین کرنا ناممکن ہو کر رہ جاتا۔ وہ آتے اور ناکام و نامراد واپس لوٹ جاتے۔ بعد میں بدری بہت معصومیت سے یہ کہہ سکتا تھا کہ علی شیر نے اس کے علم میں لائے بغیر سیاہ رنگ کا پرنشان مٹا ڈالا تھا۔ چالاکی سے بنائے ہوئے منصوبے کی اس شرمناک ناکامی کی اطلاع پر ٹک مورٹے اپنے بال ہی نوچ سکتا تھا۔

مجھے توقع تھی کہ نشانات مٹ جانے کی وجہ سے ٹک کو سوچنے کا وقت مل جاتا۔ قوی امکان یہی تھا کہ را کے ایجنٹوں کو طے شدہ پروگرام کے مطابق ترتیب پر روانہ کرایا جاتا۔

وقت بچانے کے لئے میں نے اسی وقت اول خان کو فون کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

اس نے میری پوری کہانی گہری دلچسپی سے سنی پھر بولا "جب بھی تم ان دونوں کو چھوڑ کر ادھر آتے ہو کوئی نہ کوئی گڑبڑ ہو جاتی ہے۔ کل راہول اور پھر تمہارے آنے کا منصوبہ بن گیا۔ آج ہیلی کاپٹر نے پرواز شروع کر دی۔"

"پریشانی ٹک کے اعصاب پر سوار ہے۔ آج بھی وہ مات کھائے گا۔"

"فکر مت کرو۔ آج کے زخم وہ دنوں سہلائے گا۔ میں نے آوارہ افسروں کے ساتھ اپنی مزید نفری قرب و جوار میں مامور کرنے کا بندوبست کر رکھا ہے۔ میرے نشانچی اس ہیلی کاپٹر کو بھی مار

کرا ئیں گے۔"

"فوری طور پر میں کسی تصادم نہیں چاہتا۔" میں نے جلدی سے کہا۔ "نقصان اٹھانے کے بعد تک بدری سے بھڑک جائے گا۔ میں اب تک ایسی کسی بھی صورت حال کو ٹالنے کے لئے محنت کرتا رہا ہوں۔ اس کے لئے یہی کافی ہوگا کہ اس کے آدمی اپنا ہدف کھو بیٹھیں گے۔"

"تم میرے آدمیوں کی پروا مت کرو۔ وہ جنگی تجربات کی بھٹی سے گزر کر کندن بنے ہوئے سپاہی ہیں۔ موت کے جبڑوں میں ہاتھ ڈال کر زندگی چھین لینے کے فن میں طاق ہیں۔ حالات کیسے ہی ہوں، وہ خود کو سنبھال لیں گے۔ بس ذرا گھر کے انتظامات کے بارے میں انہیں بریف کر دینا۔ ایسا نہ ہو کہ تمہاری غیر حاضری سے فائدہ اٹھا کر وہ دونوں ان پر حاوی ہونے کی کوشش کریں۔"

"اور تم سلطان شاہ کو یہ بتا دینا کہ میرے چلے جانے کے بعد اسے روز صبح گیارہ بجے بدری کو فون کرنا ہے۔ جب بھی وہ کہے تو اسے تک سے ایک لفافہ لا کر تمہارے کسی آدمی کے ذریعے بدری تک پہنچانا ہوگا۔ اسے ان دونوں میں سے کسی کے سامنے آنے کی ضرورت نہیں۔"

"یہ کس قسم کا لفافہ ہوگا؟" اول خان نے دلچسپی سے سوال کیا۔

"ان دونوں کے پاسپورٹ اور ٹکٹ آنے باقی ہیں۔ میں نے وعدہ کیا ہے کہ میں ان کا بندوبست کر کے ہی جاؤں گا۔ ایسا نہ ہو کہ میں وقت کی کمی کی وجہ سے سلطان شاہ کو بتانا بھول جاؤں۔"

"میرا خیال ہے کہ اب تمہیں وہاں سے آجانا چاہئے۔ سامنے رہو گے تو باد آنے والے نکات پر ہاتھوں ہاتھ بات ہوتی رہے گی۔ وقت گزر گیا تو بہت سے کام ادھورے رہ جائیں گے۔"

اس سے وعدہ کر کے میں نے فون بند کر دیا اور کمرے سے نکل آیا۔

گھر کی نگرانی اور دوسرے کاموں کی دیکھ بھال کے لئے خانساماں بچا ہی تھا۔ بقیہ دونوں آدمی چھت کے فرش پر دیواروں پر رنگ پھیرنے کے لئے اوپر گئے ہوئے تھے۔

گھریلو خانساماں کے روپ میں وہ واقعی سادہ لوح اور کم سخن ثابت ہوتا چلا آیا تھا لیکن جب میں نے اپنی روانگی کے حوالے سے گفتگو شروع کی تو پتا چلا کہ وہ خاصا چالاک اور باخبر آدمی ہے۔

بدری اور رمیش کے کمرے میں چھپے ہوئے لاسلکی مائیکرو فون سے ایف ایم بینڈ پر ان دونوں کی گفتگو سننے کے لئے اسے صرف ریڈیو آن آف ہی کرنا تھا۔ یہی صورت فون کال ٹیپ کرنے کے لئے تھی۔ میں نے اسے تاکید کی کہ وہ اپنی صوابدید کے مطابق ہر اہم بات سے اول خان کو باخبر کرتا رہے۔

گھریلو اخراجات کے لئے ایک معقول رقم اسے پہلے ہی دی جا چکی تھی۔ اسے دس منٹ میں ہر اونچ نیچ سمجھا کر میں چھت پر پہنچا تو وہاں عارضی رہائش کا بندوبست کر کے بقیہ دو افراد نے چھت کے فرش پر جھاڑو دے کر گرد و غبار کو سمیٹ دیا تھا۔ وہ دونوں نہایت جانفشانی سے رنگ کر رہے تھے۔ سیاہ رنگ کا ایک بڑا حصہ سرمئی رنگ میں چھپ چکا تھا۔

ان دونوں کو کام ختم کر کے خانساماں سے معلومات حاصل کرنے کی ہدایات دے کر میں نے ان دونوں سے الوداعی انداز میں ہاتھ ملائے تو نورا نیو رو چونک پڑا۔

"صاحب! کیا تم جا رہے ہو؟" اس نے میری طرف دیکھتے ہوئے بے چینی سے پوچھا۔

"ہاں، یہاں سے اٹھ کر میں چلا جاؤں گا۔ کل مجھے باہر جانا ہے۔ زندگی رہی تو پھر ملاقات ہوگی۔"

وہاں کھڑے کھڑے میں نے انہیں بیلی کا پٹر والے واقعے کے مختصر سی منظر کشی کے ساتھ یہ یقین دلایا کہ کالے رنگ کے شناختی دھبے کو مجبوراً فنا کرنے کے بعد ہر خطرہ بڑی حد تک ٹل گیا تھا مگر پھر بھی اول خان ہر بات سے باخبر تھا اور ضرورت پڑنے پر انہیں باہر سے مدد بھی مل سکتی تھی۔

میں نے ایک مرتبہ پھر ان سے ہاتھ ملایا اور نیچے اتر کر اپنا اسلحہ سمیٹ لیا جس میں بم گن بھی شامل تھی۔

"تو کیا تم واقعی جا رہے ہو؟" میرے ہاتھ میں سفری بیگ دیکھ کر رمیش نے حیرت سے پوچھا۔

"مجھے اپنی جان عزیز ہے۔ ذرا یہ دھیان رکھنا کہ میرے چلے جانے کے بعد میرے آدمی ہی اس مکان کے مالک اور نگراں ہوں گے۔ رقم ان ہی کو دے دینا۔ نوکر سمجھ کر انہیں دبانے کی کوشش کرو گے تو بدمزگی پیدا ہوگی۔ دوسری صورت میں وہ ہر طرح تمہارے آرام کا خیال رکھیں گے۔"

"تم شہر میں کب تک رکو گے؟" بدری نے اپنی جگہ چھوڑ کر اٹھتے ہوئے پوچھا۔

"بس آج کی رات ہی یاروں کی محفل میں گزرے گی۔ صبح میں شہر چھوڑ دوں گا۔"

"رمیش کا اب بھی یہی خیال ہے کہ تم اداس جا رہے ہو۔ یہاں کچھ نہیں ہوگا۔"

"میں رمیش سے مذاق کر رہا تھا ورنہ میری روانگی کا موقع خطرے سے دور کا بھی تعلق نہیں ہے۔ یہ پروگرام پہلے سے طے تھا۔ کل مجھے ہر حال میں سفر پر روانہ ہو جانا تھا۔"

"سفر کے لئے تمہارے ساتھ کوئی سامان نظر نہیں آرہا۔ یہ بیگ بھی بالکل خالی معلوم ہو رہا ہے؟" رمیش نے چبھتی ہوئی نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے پوچھا۔

"جیب میں پیسے ہوں تو ضرورت کی چیزیں ہر جگہ مل جاتی ہیں۔ میں تفریح میں زیادہ بوجھ ڈھونے کا قائل نہیں ہوں۔ تم بھارت سے یہاں آئے تو کیا لے کر آئے تھے؟" میں نے اس کی

نظریں ڈال کر کہا۔

”وہ بھی اداسی سے ہنس پڑا۔“ ہم بھی ڈالروں کا تھیلا ہی لے کر ڈرے تھے۔ اب اس کا ذکر کر کے ہمارے زخموں کو تازہ نہ کرو۔ تمہارے حاتمی دل مرادوں نے ہماری وہ پونجی بھی ہم سے چھین لی۔“

”کسی وقت اسے بھی دیکھ لیا جائے گا۔“ رمیش نے کینڈونو لہجے میں کہا ”تم نے ابھی تک یہ نہیں بتایا کہ تم سے ہمارے پاسپورٹ وغیرہ کیسے ڈمپ کئے۔ یہ ذخری کام نہ ہوا تو میں تمہارے آدمیوں کو مزید وقت نہیں دوں گا۔“

”تمام کمیٹ روز صبح گیارہ بجے تمہیں فون کرتا رہے گا۔ اسے صرف اسی کام کے لئے کہا گیا ہے۔ تم نے اس سے مزید توقعات وابستہ کیں تو وہ پوری نہیں ہوں گی۔“ میں نے اس ذخری تکنے کی بھی وضاحت کر دی۔

”اور فون تمہارے کمرے میں ہی منتقل رہے گا؟“ رمیش نے طنزیہ انداز میں پوچھا۔

”کل صبح وہ باہر آجائے گا۔ میرے ذوتی ضرورت پڑنے پر ہی اسے اندر لے جائیں گے۔“

وہ دونوں ایک خون ڈنام جینے سے منسلک ہو گئے تھے لیکن ہر اعتبار سے مہذب اور تعلیم یافتہ تھے مجھے رخصت کرنے کے لئے وہ دونوں باہر تک آئے تھے۔ روانگی کا لمحہ ذرا مزید ہی بڑھ کر بے اختیار مجھ سے بغل گیر ہو گیا۔ رمیش کو اس کی تقلید کرنی پڑی۔

خانساماں ہمارے پیچھے آیا تھا۔ اس نے پھاٹک کھولا اور میں نے نادرہ کے گھر کو خیرباد کہہ دیا۔

گھر پر مسافر خانے کا منظر میرا منتظر تھا۔ ڈرائنگ روم میں دو چھوٹے چھوٹے سوٹ کیس قالین پر پڑے ہوئے تھے۔ ویرا صوفے پر ڈلنی پالتی مارے بیٹھی تھی۔ اول خان اخبار پڑھنے میں مصروف تھا۔ سلطان شاہ کندھے پر تولیا ڈالے ادھر اُدھر چکرا رہا پھر رہا تھا۔

”سفر کے لئے کچھ نہ کچھ زادِ راہ ضروری ہوتا ہے۔“ میری استفسار طلب نگاہوں کے جواب میں غزالہ نے مسکرا کر کہا ”خالی ہاتھ سفر کرنے والے خواہ مخواہ دوسروں کی نظروں میں آتے ہیں۔ ایک میں ویرا کا اور دوسرے میں آپ کا سامان ہے۔ دونوں سوٹ کیس چھوٹے اور بہت ہلکے ہیں۔“

”ہیم گن بھی اسی میں ڈال لیجئے۔ منتقلی کی وجہ سے تم اسے اپنے ساتھ نہیں لے جا سکو گے۔“

”ہیم گن لے جانا خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔“ ویرا نے اعلان کیا ”یہی غنیمت ہے کہ تم یہ ہتھیار یورپ سے پاکستان لانے میں کامیاب ہو گئے۔ امریکا میں یہ پیٹنٹ ہو گا۔ اس کی ساخت نسبتاً بھاری اور ابھری ہوئی ہے۔ اسکریننگ مشینوں سے سامان گزارنے پر ایسی چیزیں بہت نمایاں ہو کر نظر آتی ہیں۔“

”یہ ایک بڑی محرومی ہو گی۔“ اول خان نے اخبار ایک طرف ڈال کر کہا۔ ”اس مہم پر ہیم گن جیسا جدید ہتھیار قبضے میں ہونا بہت ضروری ہے۔“

”فکر کرنے کی ضرورت نہیں۔“ ویرا نے فضا میں ہاتھ لہرا کر بے نیازی سے کہا۔ ”امریکا میں آج بھی میرا اکاؤنٹ کہنے والے موجود ہوں گے۔ میں کہیں نہ کہیں سے ہیم گن حاصل کر ہی لوں گی۔ یہاں سے اسے ساتھ لے جانا خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔ کہیں پر اسے چیک کر لیا گیا تو یہ ضبط ہو جائے گی۔“

میں نے اپنے ساتھ لائے ہوئے تھیلے میں سے جملہ ہتھیار نکال کر میز پر ڈال دیئے۔ ہیم گن سلطان شاہ نے اٹھا لی۔

ویرا نے نادرہ کے مکان کی چھت پر بجلی کا ہرے رنگ کی جھلی پھینکے جانے کا ذکر چھیڑ دیا۔ وہ اپنی نوعیت کی ایک عجیب بات تھی۔ بحث اور باتوں کا سلسلہ چل نکلا۔ اول خان نے بتایا کہ اس نے دو گاڑیوں میں چار مسلح آدمیوں کو نادرہ کے مکان کے قریب و جوار میں مامور کر دیا ہے۔

ان باتوں میں بہت سے ضمنی موضوعات بھی ابھرتے رہے جن پر سیر حاصل بحث ہوئی۔ دس بجے غزالہ نے کھانا لگا لیا۔ کھانے سے فارغ ہوتے ہی اول خان نے محفل برخاست کر دی۔

آپس میں ایک دوسرے کی ٹانگ کھینچنے کی اور بات تھی۔ اس وقت ہر ایک کو یہ احساس تھا کہ بے چینی کے اس سفر پر میری روانگی سے پہلے غزالہ کو میری رفاقت میں رہنے کا پورا پورا حق حاصل تھا۔ اس رات فلیٹ میں جلد ہی رات اتر آئی اور ہم دونوں اپنے کمرے میں پہنچ گئے۔

اگلی صبح ویرا ہمارے بیدار ہونے سے پہلے تیار ہو چکی تھی۔ اس نے پھول دار قمیص شلوار کے ساتھ اسی ڈیزائن کا اکہرا دوپٹا بول گردن میں ڈالا ہوا تھا کہ دونوں پلو اس کے شانوں سے آگے جھول رہے تھے۔ کسی میک اپ کے بغیر وہ اس وقت بہت حسین اور پرکشش نظر آ رہی تھی۔ میں نے محسوس کیا کہ اس وقت سلطان شاہ بہت خاموش اور اداس تھا۔ وہ بار بار کن انکھیوں سے ویرا کی طرف دیکھ رہا تھا۔

غزالہ کی کیفیت میرے لئے قابلِ فہم تھی۔ میں ویرا جیسی ضدی اور سرکش عورت کے ساتھ سفر پر جا رہا تھا۔ غزالہ کتنی بھی فراخ دل رہی ہو اس صورتِ حال پر خوش نہیں ہو سکتی تھی پھر بھی وہ بھری بھری آنکھوں کے ساتھ ہونٹوں پر مسکراہٹ سجائے میری اور ویرا کی دیکھ بھال کر رہی تھی۔

اس ماحول میں بس ویرا ہی سب سے زیادہ خوش اور بے فکر نظر آ رہی تھی۔ اس نے خلافِ معمول سلطان شاہ سے کوئی چھیڑ چھاڑ نہیں کی تھی۔ میرا اندازہ تھا کہ وہ اس کی اداسی سے بے خبر نہیں تھی۔

”سلطان شاہ!“ ناشتہ کرتے ہوئے ویرا اچانک ہی اسے مخاطب کر بیٹھی۔ ”میری غلطیوں اور خطاؤں کو خلوصِ دل سے معاف کر دینا۔ میں نے تمہیں بہت تنگ کیا ہے۔ میرا دشمنوں کے

ل میں اپنے باپ کے قاتلوں سے انتقام لینے جا رہی ہوں۔ میری یایا کے لئے دعا کرنا‘ سنا ہے کہ اچھے آدمیوں کی دعائیں قبول تی ہیں اور... اور تم بہت نیک اور اچھے آدمی ہو اتنے اچھے کہ نے تمہارے سامنے خود کو ہمیشہ بہت پست اور حقیر سمجھا......“

دیرا اس اعتراف نہ جانے کب سے اپنے دل کی تنہائیوں میں چھپی تھی۔ آخر میں اس کی بھرائی ہوئی آواز اس کے حلق میں نس گئی۔ اپنی آنکھوں میں ناگہاں امڈ آنے والے دو آنسوؤں کو نے رخساروں پر لڑھکنے سے پہلے ٹشو پیپر میں جذب کرلیا اور کے ہونٹوں پر ایک شکستہ سی مسکراہٹ پھیل گئی۔

سلطان شاہ اسی کی طرف دیکھ رہا تھا۔ دیرا کے جواب میں کچھ بغیر اس نے ایک جھٹکے سے کرسی چھوڑی اور اپنے کمرے کی ف بڑھتا چلا گیا۔

اس وقت ہم چاروں ہی خاموش تھے اور فضا بوجھل ہو گئی

”یہ واقعی شخص مرغ ہے“ چند ثانیوں بعد دیرا نے دلفریب مسکراہٹ کے ساتھ کہا ”یہاں بیٹھ کر میرا سامنا کرنے کے بجائے نے کمرے میں بھاگ گیا۔ سمجھتا ہے کہ میں وہاں نہیں پہنچ تی۔“ وہ بھی اٹھی اور اسی طرف چل دی۔

ہمارے گھر سے نکلنے تک سب کا جذباتی ابال قدرے کمزور پڑ کا تھا۔ سب نے ایک دوسرے کو فلیٹ میں ہی الوداع کہہ دیا یونکہ سلطان شاہ کو غزالہ کے پاس رکنا تھا۔ دیرا کو اول خان ئرپورٹ لے جاتا۔ بعد مجھے ٹیکسی سے وہاں پہنچنا تھا۔

حفاظت کے نکتہ نظر سے ہم دونوں کا ایک دوسرے سے الگ جانا ضروری تھا۔

میں ٹیکسی سے ائرپورٹ پہنچا تو دیرا پہلے ہی بین الاقوامی لاؤنج میں اول خان کے ساتھ موجود تھی اور بہت سی نگاہوں کا مرکز بنی ہوئی تھی۔

دیرا ایک پرکشش عورت تھی۔ اس وقت اس کی یہ خوبی ہی کام آئی۔ اکانومی کلاس کی طویل قطاروں کو چھوڑ کر وہ فرسٹ کلاس کے خالی کاؤنٹر پر گئی تو چند ثانیوں میں ہی اسے بورڈنگ کارڈ جاری کردیا گیا۔ وہ اول خان سے ہاتھ ملا کر امیگریشن کاؤنٹر تک گئی پاسپورٹ پر مہر لگوا کر وہاں سے بھی گزر گئی۔ بہت سے دوسرے منچلوں کی طرح میں بھی ڈھٹائی سے اس کو دیکھتا رہا پھر وہ میری نگاہوں سے اوجھل ہو گئی۔

اول خان ایک گوشے میں پڑی ہوئی فرش گیر کرسی پر جا بیٹھا۔ وہ اندر جا چکی تھی مگر وہ میری کلیرنس کے انتظار میں وہاں رکا ہوا تھا۔ میری باری کافی دیر بعد آئی۔ مسافروں کی تعداد سے اندازہ ہو رہا تھا کہ امارات کی اس بین الاقوامی پرواز پر بڑا جیٹ طیارہ استعمال ہو رہا تھا۔

بورڈنگ کارڈ لینے کے بعد میں بھی خیر و خوبی سے امیگریشن اور کسٹم کے مراحل سے گزر کر اندر پہنچ گیا۔ ان دنوں کراچی کا

قائد اعظم ٹرمینل زیر تعمیر تھا اور ساری ملکی اور غیر ملکی پروازیں پرانے ٹرمینل سے ہی آتی جاتی تھیں۔

اندر پہنچتے ہی دیرا مجھے نظر آ گئی۔ وہ سروس کاؤنٹر پر فون کرنے میں مصروف تھی۔ اس کی نظریں اسی راستے پر جمی ہوئی تھیں جدھر سے مسافر اندر آ رہے تھے۔

اس پرواز کے اصل مسافروں کا اندازہ تو جہاز میں پہنچ کر ہی ہو سکتا تھا مگر لاؤنج میں ہر طبقے کے لوگ نظر آ رہے تھے۔

امارات کی پرواز پر بورڈنگ کا اعلان ہوتے ہی مسافروں کی بڑی تعداد میں ہلچل پیدا ہوئی اور گیٹ کے سامنے مسافروں کی قطار لگتی چلی گئی جو تارمک پر کھڑی ہوئی بڑی بسوں میں منتقل ہونے کی منتظر تھی۔

بورڈنگ کارڈ کے دو حصے کٹوا کر میں جہاز میں پہنچا۔ مجھے دو نشستوں والی راہداری کے ساتھ نشست ملی تھی۔ چند ثانیوں بعد کھڑکی کے ساتھ والی سیٹ پر ایک ادھیڑ عمر بارلیش شخص آ بیٹھا۔

مقررہ وقت پر مخصوص اعلانات کیبن میں گونجنے لگے اور پھر جہاز رن وے کی سمت میں سرکنے لگا۔

رن وے کے سرے پر چند ثانیوں تک شاید کنٹرول ٹاور کی کلیرنس کا انتظار کیا گیا پھر یکایک جہاز کے انجنوں کا شور تیز ہوا اور پورے جہاز نے کسی آہنی پرندے کی طرح جھرجھری لے کر دوڑ لگا دی۔

لمحہ بہ لمحہ بڑھتی ہوئی رفتار کے ساتھ آخر کار جہاز فضا میں بلند ہونے لگا۔



جہاز کے فضا میں بلند ہونے کے چند منٹ بعد ہی تمباکو نوشی کی ممانعت کی روشن ہدایت تاریک ہو گئی۔ میں نے بورڈنگ کارڈ لیتے ہوئے وضاحت کر دی تھی کہ میں تمباکو نوشی کا عادی تھا اس وجہ سے میری نشست ایسے حصے میں تھی جہاں دوران پرواز تمباکو نوشی پر کوئی پابندی نہیں تھی۔

سگریٹ سلگاتے ہوئے میں نے محسوس کیا کہ میرے برابر میں کھڑکی کے ساتھ والی نشست پر بیٹھا ہوا خشخشی داڑھی والا ادھیڑ عمر شخص خاصا مضطرب تھا اور بار بار میری طرف دیکھے جا رہا تھا۔

میں نے سگریٹ کا پہلا کش لے کر گہرے دھوئیں کے مرغولے فضا میں بکھیر دیے۔

نشستوں کے اوپر حفاظتی بند باندھے رکھنے کے بارے میں ہدایت اس وقت بھی روشن تھی لیکن شاید فضائی میزبان اس ہدایت کی پابندی سے مستثنیٰ تھے۔ وہ طیارے کی دونوں راہداریوں میں کچھ اس انداز میں حرکت میں آ چکے تھے جیسے وہ طیارہ ان ہی کی نقل و حرکت کے نتیجے میں محو پرواز تھا۔

میں نے سر گھما کر آگے پیچھے کا جائزہ لینے کی کوشش کی تو اپنی سمت کی راہداری میں سرے کی نشستوں پر بیٹھے ہوئے چند ہی مسافروں کو دیکھنے میں کامیاب ہو سکا۔ جہازوں میں مسافروں کے آرام کے نام پر کچھ ایسی منصوبہ سازی کی جاتی ہے کہ بیشتر مسافروں کو اپنی اپنی جگہ پر بڑی حد تک خلوت ہی میسر رہتی ہے۔ وہ قرب وجوار کے چند مسافروں کی نظروں میں ضرور ہوتے ہیں لیکن آگے پیچھے والے جب تک ارادی طور پر جگہ چھوڑ کر کیبن کا سروے کرنے کے ارادے سے چہل قدمی نہ کریں، سارے مسافروں کا جائزہ نہیں لے سکتے۔ اس محدود بندوبست میں اگلی وی آئی پی کو دیکھنے میں کامیاب نہیں ہو سکے۔

خوشبوؤں میں بسی ایک دلکش اور چست عمر ائیر ہوسٹس قریب سے گزری تو میرے برابر میں بیٹھے ہوئے ادھیڑ عمر شخص کے ہونٹوں سے ایک بے ساختہ سسکاری کی صورت میں ”مس“ کی صدا بلند ہوئی۔

میں نے کن انکھیوں سے دیکھ لیا تھا کہ اسے پکارنے سے پہلے موصوف نے مجھے غضبیلی نظروں سے گھورا تھا۔ شاید اس کا سبب رہا ہو کہ اس کی تمام تر بے چینی کے باوجود میں نے ایک بار بھی براہ راست اس کی طرف دیکھنے کی زحمت نہیں کی تھی۔

”یس سر!“ ائیر ہوسٹس خلیقانہ مسکراہٹ کے ساتھ اس کی طرف متوجہ ہوئی تو اس کے جملہ اعضائے رئیسہ وغیرہ میرے قریب رہتے کیونکہ میں سرے کی نشست پر براجمان تھا اور وہ عرب بلکہ لبنانی خاتون ابتدائے پرواز میں فضائی مہمانوں کی خدمت کے جذبے سے سرشار نظر آ رہی تھی۔ مسافروں کی اکثریت کے مل طور دیکھتے ہوئے مجھے یقین تھا کہ اگلی منزل آنے سے بہت پہلے ان خاتون کی وہ ساری خوش خلقی رفع ہو جائے گی۔

”ایک گلاس ٹھنڈا ٹھنڈا پانی!“ میرے پڑوسی نے ... فرمائش کی۔

ائیر ہوسٹس ایک پیشہ وارانہ مسکراہٹ بکھیر کر آگے بڑھ ... اس وقت تک بہت سی نشستوں پر مشروبات کی طلب کی ... نمودار ہو چکی تھیں۔ مشرق وسطیٰ میں آباد ہوئی وہ عرب ... ملبتہ جا کر روزی کمانے والے محنت کشوں کو وہ چار سال ... باری فضائی سفر کا یہ موقع میسر آتا ہے جب وہ مزدور اور ... نہیں بلکہ ایک بین الاقوامی فضائی کمپنی کے معزز مسافر ہوتے ...

وہ اپنی بار اپنے آجر کی جیب سے پورا کرایہ ادا کر کے سفر ... اور پھر دوران سفر اپنے ادا کیے ہوئے کرائے سے پوری طرح ... یاب ہونے کی ہر ممکن کوشش کرتے ہیں۔ ایسے مسافروں ... کو شستوں کا بیشتر بوجھ فضائی میزبانوں پر پڑتا ہے۔ مردانہ ... صنف کی بنا پر اس بوجھ سے بڑی حد تک بچے رہتے ہیں۔ ان ... کا بوجھ بھی ان خوش خلق خواتین کو اٹھانا پڑتا ہے جو انتہائی ... جھنجھلا جانے کے باوجود اپنے لبوں پر ایک لطیف مسکراہٹ ... رہنے کی عادی ہو جاتی ہیں۔

ائیر ہوسٹس کے چلے جانے کے بعد میں نے پہلی بار ... پڑوسی کی طرف دیکھا۔

وہ شاید شروع سے ہی میری کسی نگاہ التفات کا منتظر ... نے فوراً ہی میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال دیں۔ اس کے ... ایک آسودہ سی مسکراہٹ پھیل گئی تھی۔

”آپ کہاں جا رہے ہیں؟“ اس نے تعارف کے بغیر ... میں سوال کر ڈالا۔ جہاز کہ اس کی منزل دبئی نہیں تھی ... ظاہر وہ بھی دور کا مسافر تھا۔

”لندن کا ارادہ ہے۔“ میں نے بولی مسکراہٹ سے ... ”فی الحال تو کچھ دیر کے لیے دبئی میں رکنا ہو گا۔ بے ارادات ... مجبوری ہے۔“

”بہت خوب!“ وہ خوش ہو گیا۔ ”کراچی سے دبئی تک مشکل ... کوئی باذوق ہم سفر ملا ہے۔ ذرا دیکھیں کتنے مسافر ... چہروں سے نشستوں پر چڑھے بیٹھے ہیں جیسے ان کے بعد ... جگہوں پر بیٹھ ہی نہیں سکے گا۔ کوئی نسوار ہوا ہے بیٹھا ہے ... چبا رہا ہے۔“

میں اسے خشک نظروں سے گھور کر رہ گیا۔ میں پہلے ... تلخ تجربے سے گزر چکا تھا کہ دیار مغرب کا سفر کرنے والے ... سے مسافر مشرق وسطیٰ کے محنت کش تارکین کو بھی حقیر ... نگاہوں سے دیکھتے ہیں۔ یورپ کے ہولناک ٹھنڈے ... امیروں اور رئیس زادوں کے لیے یہ احساس ہی سوہان ... ہے کہ بہت سے مفلس اور بے مایہ لوگ بھی ان کی ... جسارت کرتے ہوئے ان کے ہم سفر بنے ہوئے ہیں ... اڑتے ہوئے جہاز سے باہر پھینکنے پر قادر نہیں ہیں۔

"آپ لندن جا رہے ہیں تو پہنچ بھی ہوں گے۔" قدرے
توقف کے بعد اس نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے خوش ہو کر کہا۔
"ادھر میں جا چکا تھا مگر لندن کو اس نے لندن ہی کہا تھا۔
"نسوار اور پان کے مقابلے میں الکحل زیادہ مہلک ہوتی
ہے۔" میں نے معنی خیز لہجے میں کہا۔
وہ کھسیا کر رہ گیا پھر خفت آمیز ہنسی کے ساتھ بولا۔
"ہاں! ٹھیک ہے۔ یہ گورے پان یا نسوار نہیں کھاتے' شراب پیتے ہیں۔
لندن میں نسوار یا پان کھا کر پچکاریاں مارتا پھرے گا تو سالے
یہ کیا سوچیں گے۔ ہم کو اپنے ملک کی عزت کا بھی خیال ہوتا
ہے بابا۔"
"آپ شاید بازار نہیں گئے۔ وہاں گوری لڑکیاں نسوار ہی
نہیں بھنگ اور چرس بلکہ ہیروئن تک استعمال کرتی ہیں' اپنا خرچ
نکالنے کے لیے ہر شام بازاروں میں نکلتی ہیں۔ انہیں کوئی نہ
کوئی ٹھری کا شوقین مل ہی جاتا ہے اور ان کا گزارہ ہو جاتا
ہے۔ وہ جہاں تک بھی ہیں تو انہیں اپنے ملک کی عزت کا ذرا بھی
خیال نہیں ہوتا۔ عورتیں تو عورتیں ان کے مرد بھی جہاں آ کر
بن جاتے ہیں۔ فرنگیوں کے بلیک منی دشمن انہیں یا انہوں
نے بیچ کیا ہے۔۔۔"
"ارے آپ تو بہت دور چلے گئے۔" اس نے میری بات کاٹ
دی۔ "میں عرض یہ کر رہا تھا کہ ایسے سب لوگ غیر مہذب ہوتے
ہیں جو پیسوں یا ہیروئن کے لیے جسم فروشی یا مہلک قسم کا نشہ کرتا
ہے۔ کوئی شائستہ نشہ کرے۔ آپ کو پتا ہے کہ امارات میں ذرا بھی
پابندی نہیں ہے؟" آخری سوال اس نے میری طرف جھک کر
رازدارانہ لہجے میں کیا تھا۔
"مجھے معلوم ہے۔" میں نے عارفانہ مسکراہٹ کے ساتھ کہا۔
"اتفاق سے میں پی آئی اے یا سعودیہ سے سفر نہیں کرتا۔ سفر میں ذرا
سی پابندی نہ ہو تو پھر وہ سفر کیا ہوا۔"
وہ کھل اٹھا۔ "واہ! کیا بات کی ہے۔ میں ڈر رہا تھا کہ کہیں آپ
کی وجہ سے میرا دبئی تک کا سفر کرکرا نہ ہو جائے۔ اب مزہ آئے
گا۔" کہتے ہی انہوں نے کال بیل کا بٹن دبا دیا۔
اس دفعہ ایئر ہوسٹس کا جوش و جذبہ ماند تھا۔ وہ
اس کے لیے ٹھنڈے پانی کا ایک گلاس لے آئی جس کی
پہلے سے فرمائش کی ہوئی تھی۔
"ہم دونوں کے لیے اسکاچ لے آؤ۔" اس نے پانی کا گلاس
ایئر ہوسٹس کو واپس کیا اور پھر میری طرف متوجہ ہو
گیا۔ "بیس برس پہلے کی بات ہے کہ اکانومی کلاس میں اپنی پسند
کی شراب پینی پڑتی تھی۔ آج تو سب ہی پانے پر تلے
ہیں۔ کرایہ پورا دیا ہو اور مفت میں مل رہی ہو تو میرا خیال
ہے کہ ملا کو بھی اپنے ظرف کے مطابق تھوڑی بہت پی لینی
چاہیے۔"

"غنیمت ہے کہ آپ اپنے بلند خیالات کا اظہار دوران پرواز
صرف مجھ سے کر رہے ہیں۔ یہی بات آپ نے پاکستان کے کسی بھی
حصے میں بر سر زمین کی ہوتی تو اب تک آپ کا قتل بلند ہو چکا ہوتا۔"
"قتل بلند؟" اس نے حیرت سے دہرایا۔ "یہ کیا ہوتا ہے؟"
"جب قتل ہوتا ہے تو کچھ بھی نہیں ہوتا۔ مرنے والے
کے لیے رشتہ دار ان اور اجنبی ہو جاتی ہے۔ دل میں ایک گولی اتر
جاتی ہے یا گلے پر خنجر چلتا ہے اور یہی قتل بلند ہوتا ہے۔"
وہ کھسیائے ہوئے انداز میں ہنستے ہوئے گویا ہوا۔ "آپ درست
کہہ رہے ہیں۔ پاکستان میں مولوی ملاؤں کے بارے میں کوئی
گستاخانہ بات کہہ کر محفوظ رہنا بہت مشکل ہے۔ کوئی نہ کوئی فرقہ
آپ کے خلاف اٹھ کھڑا ہوتا ہے مگر میں نے اٹلی کے پچھلے سفر میں
خود ایک مولوی صاحب کے ساتھ مے نوشی کی تھی۔ وہ شاید عمر بھر
کے ترسے ہوئے تھے۔ دوسرے پیگ میں ہی بہکنے لگے تھے۔ ایسے
ایسے گل کھلا رہے تھے کہ میرے لیے انہیں دہرانا بھی ممکن نہیں۔
طلاق زدہ عورتوں کے بارے میں ان کے خیالات بہت گھناؤنے
تھے۔ وہ ایسی ہر عورت کو جنسی کج روی کا شکار قرار دینے پر تلے
ہوئے تھے۔"
"آپ کے بال بچے کہاں رہتے ہیں؟" میں نے اس کی بے
تکلفی سے فائدہ اٹھاتے ہوئے پوچھ لیا۔
"بال سر پر ہیں' بچے حیدر آباد میں دادی کے پاس رہتے
ہیں۔" وہ بولے۔
دادی کے ذکر پر میں چونک پڑا۔ اس نے اپنی بیوی کے بارے
میں کچھ نہیں بتایا تھا۔ میں نے دیدہ دلیری سے کام لیتے ہوئے براہ
راست سوال کر ڈالا۔ "بچے دادی کے پاس رہتے ہیں تو آپ کی بیگم
بھی اپنی ساس کے ساتھ رہتی ہوں گی۔"
اس نے مایوسی سے اپنے سر کو نفی میں ہلاتے ہوئے کہا۔
"نہیں' وہ بیوہ ہو چکی ہے۔"
"بیوہ!" میں نے منہ بنا کر اسے گھورا۔ مجھے شبہ ہوا تھا کہ میری
بے تکلفی سے فائدہ اٹھا کر وہ مجھے بنانے کی کوشش کر رہا تھا۔ میں
نے قدرے تلخی سے کہا۔ "وہ بیوہ ہو چکی ہے تو اب تک آپ کو خاک
میں مل کر سفر اور اسکاچ کی ضرورت سے بے نیاز ہو جانا چاہیے
تھا۔"
اس کے ہونٹوں پر خفیف سی مسکراہٹ پھیل گئی اور اس نے
معنی خیز نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ "میں اسے چھوڑ چکا
تھا۔ اس نے دوسری شادی کر لی۔ حال ہی میں اس کے دوسرے
شوہر کا انتقال ہوا ہے۔"
اس کی وضاحت سنتے ہی یہ نکتہ میری سمجھ میں آ گیا کہ وہ مطلقہ
عورتوں کے بارے میں اپنے کسی پرانے ہم سفر کی رائے سے کیوں
بھڑکا ہوا تھا۔ وہ باتونی ضرور تھا مگر مکار نہیں تھا۔ میں نے وقت
گزارنے کے لیے سرسری انداز میں پوچھ لیا۔ "پہلی سے جھگڑا

پانے کے بعد آپ نے دوسری شادی نہیں کی؟"

"کوشش کی مگر کامیابی نہیں ہوئی۔" اس نے گول مول سا جواب دیا۔ "عدت پوری ہو جانے پر اب اسی سے شادی کرنے کا فیصلہ کر چکا ہوں۔" اس کے آخری فقروں سے بے چارگی مترشح تھی۔

"جب دوبارہ اسی سے شادی کرنی تھی تو پہلے اسے کیوں چھوڑا تھا؟"

"عورت تلخ نوا اور بد زبان ہو تو بعض اوقات مرد پر دلیری طاری ہو جاتی ہے۔"

اس شخص کی وہ باتیں لمحہ بہ لمحہ میری حیرت میں اضافہ کر رہی تھیں۔ میں اس سے فوری طور پر کوئی نیا سوال نہیں کر سکا کیونکہ اسی وقت ائیر ہوسٹس اس کے مطلوبہ لوازم قدرے انتظار کے ساتھ لے آئی تھی۔ ایک کاغذی گلاس برف کے ڈلوں سے لبریز تھا۔ اس کے پیچھے دو خالی گلاس چھپے ہوئے تھے۔ اس نے ایک دل نواز مسکراہٹ کے ساتھ میرے سامنے والی ٹرے گرا کر اس پر بلیک لیبل کے چار نپ رکھ دیے تھے۔ ننھی منی وہ خوشنما بوتلیں اپنی ساخت اور پیکنگ میں بڑی بوتلوں کی بالکل نقل تھیں۔ ایسی منی ایچرز دوران پرواز غیر ملکی ائیر لائنوں پر ملتی تھیں یا پھر ڈیوٹی فری شاپس پر نظر آتی تھیں اور ان میں ایک عجیب سی کشش محسوس ہوتی تھی۔

ائیر ہوسٹس نے میرے ہم سفر کی فرمائش سے شاید یہ اندازہ لگا لیا تھا کہ وہ عادی مے نوش تھا اور اگر اس کی طلب کا بروقت مناسب بندوبست نہ کیا گیا تو دوران پرواز لینڈنگ تک اسے طلب کرتا رہے گا۔ اس نے ہمارے سامنے دو کے بجائے چار نپ رکھ کر اپنی دانست میں پوری پرواز کے لیے فرصت کا اہتمام کر لیا تھا۔ اپنی اس ذمے داری سے عہدہ برآ ہونے کے بعد وہ لہراتی ہوئی آگے نکل گئی۔

میں نے کن انکھیوں سے دیکھا کہ برابر والی قطار میں بیٹھے ہوئے دو ادھیڑ عمر پاکستانی ہمیں عجیب سی ملامت بھری نظروں سے دیکھ رہے تھے۔ پاکستان میں امتناع سے پہلے بھی الکحل کبھی اتنی بے ضرر نہیں سمجھی گئی تھی کہ لوگ کھلے بندوں اس سے اپنا شوق پورا کرتے نظر آتے۔ جو اس کی صد رنگ تلخیوں کے سحر میں گرفتار تھے وہ بھی اپنے ہم ذوق دوستوں کے ساتھ چوری چھپے اس سے شغل کیا کرتے تھے۔ قانونی پابندی کے بعد عام لوگوں میں اسے زیادہ معیوب تصور کیا جانے لگا مگر زمین سے رشتہ توڑ کر آزاد فضاؤں میں بلند ہوتے ہی وہ سارے ذہنی ضابطے اپنی گرفت کھو بیٹھتے ہیں۔ لوگ اپنے دل میں جس کو جو چاہیں سمجھتے رہیں عملاً اسے برداشت کرنے پر مجبور ہوتے ہیں۔

میں نے گرد و پیش کی اس فضا کو نظر انداز کر کے اپنی توجہ اپنے ہم نشیں پر مرکوز کر دی۔ وہ پورے انہماک سے نپ کھول کر طلائی سیال گلاسوں میں منتقل کرنے اور پھر ان میں برف کے ڈلے ڈالنے میں مصروف تھا۔ اس وقت اس کی آنکھوں میں خوشی کی چمک تھی جیسی کسی بچے کی آنکھوں میں اپنا من پسند کھلونا مل جانے پر نمودار ہوتی ہے۔

"تو کیا اب تمہاری سابقہ بیوی اپنی بدزبانی سے تائب ہو چکی ہے؟" میں نے سلسلۂ کلام پھر سے جوڑتے ہوئے اس سے سوال کیا۔ اس بار میں دانستہ آپ سے تم پر آ گیا تھا۔

"میرا خیال ہے کہ اب وہ بہت محتاط ہو چکی ہوگی۔ اس کا دوسرا شوہر بدکلامی پر اسے چار چوٹ کی مار مارتا تھا۔ اس نے میرے لیے حلالہ کرنے کے ساتھ ہی اس عورت کا دماغ بھی درست کر دیا ہوگا۔"

"ایسی فضول باتیں سوچتے ہوئے تمہیں ندامت نہیں ہوتی؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔ اس نے میرے طرزِ تخاطب کی تبدیلی پر کوئی احتجاج نہیں کیا تھا اور اس بات نے میرا حوصلہ بڑھا دیا تھا۔

"شادی کے بعد آدمی کے مزاج میں بڑی تبدیلیاں آ جاتی ہیں۔" وہ ڈھٹائی کے ساتھ ہنستے ہوئے بولا "معلوم ہوتا ہے کہ تم ابھی تک کنوارے ہو۔ اسی وجہ سے ان رموز سے ناواقف ہو۔"

اس نے بھی تکلف برطرف کر کے مجھے تم کہہ کے مخاطب کیا تھا۔ سفر طویل ہو تو ہم سفر یوں ہی رفتہ رفتہ اپنی ذات کے حصار سے نکل کر بے تکلف ہونے لگتے ہیں۔

"تمہاری یہ باتیں میرے لیے ناقابل فہم ہیں۔" میں نے اکتائے ہوئے انداز میں کہا۔ میں نے اپنے بارے میں اس کی رائے پر کوئی تبصرہ کرنے کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی۔

"شادی ہوتی ہے تو مجھ جیسے سادہ لوح مرد اپنی نئی نویلی دلہن کی نازبرداریوں کے جال میں پھنس کر اسے اتنی ڈھیل دے بیٹھتے ہیں کہ عورت غیر محسوس طریقے پر ان کے سر پر سوار ہو جاتی ہے۔ ہوش آتا ہے تو پانی سر سے اونچا ہو چکا ہوتا ہے مگر پھر بھی نئی کے مقابلے میں رنجش بھلا کر پرانی بیوی ہی بہتر ہوتی ہے۔ یہ بات الگ ہونے کے بعد میری سمجھ میں آئی ہے۔" اس نے اپنے گلاس سے تلخ سیال کا ایک گھونٹ لینے کے بعد اپنی صفائی پیش کی۔

میں نے اس سے جو کچھ کہا تھا اس میں کوئی مبالغہ نہیں تھا۔ اس کی وہ باتیں میرے لیے بہت مبہم اور سمجھ میں نہ آنے والی تھیں۔ اپنی سابقہ بیوی پر الزام تراشی کرنے کے باوجود وہ عادی تھا۔ اشتعال کے عالم میں ایک غلط فیصلہ کر بیٹھا اور قدرت کی طرف سے ایک موقع مل جانے پر اپنی اس غلطی کا ازالہ کرنے پر تلا ہوا تھا۔ وہ اس کا ذاتی فعل تھا۔ میں نے اس موضوع کو وہیں ختم کر دیا۔

وہ گلاس کو اپنی انگلیوں میں گھماتے ہوئے خود کلامی کے انداز میں دھیرے دھیرے بولنے لگا "یہ اکثر ہوتا ہے۔ اخلاقی اور

اختیار رہے بس ہو جاتا ہے تو پھر اس سے مار دھاڑ طریقے وجود میں آ جاتے ہیں۔"

"کیا تم ایک ہی گھونٹ میں بہکنے لگے؟" میں نے استہزائیہ لہجے میں پوچھا۔

"وہ نہیں یار! میں نہیں میری ذہنی تلخی ہے۔ شادی مرد اور عورت کا گھریلو معاملہ ہوتا ہے۔ باہمی احترام کی فضا پیدا نہ ہو تو یہ بندھن کچے دھاگے کی طرح ٹوٹ جاتا ہے اور آخری نتیجہ عام طور پر دونوں فریقوں کے لیے تلخ ہوتا ہے۔ ایسا کم ہی ہوتا ہے کہ۔۔۔۔۔"

میں نے تلخی سے اس کی بات کاٹ دی "مجھے تمہاری ان ذاتی الجھنوں سے زیادہ دلچسپی نہیں ہے۔ اگر تم ان ہی باتوں کی تکرار پر مصر ہو تو میں بچے کوئی خالی سیٹ دیکھ لیتا ہوں۔"

"اوہ!" وہ معذرت خواہانہ انداز میں بولا "میں سمجھ رہا تھا کہ تم ان باتوں میں دلچسپی لے رہے ہو۔" اس نے رک کر ایک گہرا سانس لیا اور پھر اپنی بات جاری رکھتے ہوئے بولا "ابھی تک ہم دونوں ایک دوسرے کے نام سے بھی واقف نہیں ہیں۔ ایسے اجنبیوں سے اپنے دکھ سکھ کی باتیں کر کے دل کا بوجھ ہلکا کیا جا سکتا ہے۔ جاننے والوں میں زبان کھولی جائے تو ہر لفظ کی بازگشت مدتوں پیچھا کرتی رہتی ہے۔"

"ابھی تم اخلاق اور قانون کی بے بسی کے بارے میں کیا کہہ رہے تھے؟"

"ایک اپنے دوست کا خیال آ گیا تھا جو کئی دن سے غائب ہے" اس نے اداسی سے کہا۔

"کیا اسے اغوا کیا گیا ہے؟" میں نے دلچسپی لیتے ہوئے پوچھا۔

"پتا نہیں، وہ کسی کام سے نکلا تھا پھر واپس نہیں آیا۔ یہ کئی دن پرانی بات ہے۔"

"اگر وہ کوئی مال دار اسامی ہے تو سمجھ لو کہ اسے اغوا ہی کیا گیا ہوگا اور اب اس کے لواحقین پر تاوان کی رقم کی ادائیگی کے لیے دباؤ ڈالا جا رہا ہوگا۔"

"وہ خوش حال ضرور ہے مگر مال دار نہیں ہے۔ ایک رنگین مزاج اور بار باش بھارتی سفارت کار مال دار کیسے ہو سکتا ہے؟ ان بے چاروں کو تو ہمارے لوگوں سے بھی کم تنخواہیں ملتی ہیں۔"

اس کے جواب نے مجھے بری طرح چونکا دیا مگر میں نے اپنے اضطراری ردعمل پر قابو پائے رکھا۔

دنیا ایک بار پھر بہت مختصر ثابت ہو رہی تھی۔ اگر وہ باتونی اور الکحل کا رسیا نہ ہوتا! اگر میں نے اس کی خاص نجی باتوں میں دلچسپی ظاہر نہ کی ہوتی اور اگر میں اس سے الگ تھلگ اپنی ذات کے خول میں بند بیٹھا رہتا تو بات ہرگز وہاں تک نہ پہنچی ہوتی جہاں اس وقت تقریباً آ گئی تھی۔

مسافر ابواب کے درمیان کچن کی اوٹ کے لیے پڑے ہوئے پردے ہٹے اور پھر دو خوش رنگ لڑکیاں ٹرالیاں دھکیلتی ہوئی راہداریوں میں نکل آئیں۔

ٹرالیوں سے کھانے کی ہلکی خوشبو برآمد ہوتے ہی فضا فوراً اور بریانی کی مانوس اور اشتہا انگیز خوشبوؤں سے مہک اٹھی۔ یہ امارات کی بہتر روایات کارگردگی تھی کہ وہ ہر فلائٹ پر مسافروں کی اکثریت کا خیال رکھتے ہوئے اپنے مینو میں مقبول ترین ڈشیں شامل کر لیتی تھی۔

میں نے تیزی سے اپنا گلاس خالی کر کے اپنے حصے کا دوسرا ٹن گلاس میں انڈیل لیا۔ دبئی میں لینڈنگ سے پہلے ان لذیذ کھانوں پر دست اندازی نہ کی جاتی تو مجھے سفر کی اس لذت سے محروم رہنا پڑتا۔

"تو تمہارا وہ دوست سفارت کار ہے؟" میں نے اپنی گہری دلچسپی چھپاتے ہوئے اس سے پوچھا۔

"ہاں! اگر تم باقاعدگی سے اخبار پڑھتے ہو تو مدن موہن کی گمشدگی کی خبر بھی تمہاری نظروں سے گزری ہوگی۔ وہ بہت اچھا اور ملنسار آدمی تھا۔ اس کے گرد لڑکیوں کی بھیڑ جمع رہتی تھی۔"

"میں نے خبر پڑھی تھی لیکن اس میں وہ رنگ آمیزی نہیں تھی جو تم سنا رہے ہو۔"

"یہ اندر کی باتیں ہیں۔ وہ بہاں بہت مقبول تھا۔ پتا نہیں اب بے چارہ کہاں ہوگا۔"

"تم اس کے بارے میں یوں باتیں کر رہے ہو جیسے وہ مر چکا ہو" میں نے بے رخی سے کہا۔

"جب تک اسے بازیاب نہ کرایا جائے اس کی زندگی کی امید نہیں کی جا سکتی۔"

"شاید تم مسلمان ہو اور ایک مسلمان کے لیے مایوسی کفر ہے۔" میں نے الجھتے ہوئے لہجے میں کہا۔

"میں مسلمان ہی ہوں مگر وہ ہندو ہے۔ اسے لے جانے والے بھی یہ بات جانتے ہوں گے۔"

وہ اپنی بیوی کو طلاق دینے کے بعد تجرد کی زندگی گزار رہا تھا۔ میں مدن موہن کے سوشل ریکٹ کے بارے میں جو کچھ جان چکا تھا اس کی روشنی میں میرے ہم سفر کی وہ گہری دلچسپی اور تشویش قابل فہم تھی۔ مدن موہن اپنے لوگوں کو تاک تاک کر پھانسنے کے کام میں مہارت رکھتا تھا جو اپنے کردار کی کسی مالی یا اخلاقی کمزوری کی بنا پر اس کے لیے کارآمد ثابت ہو سکتے تھے۔

میرے دل میں تجسس پیدا ہو گیا کہ اس شخص میں ایسے کون سے سرخاب کے پر لگے ہوئے تھے جن کی بنا پر مدن موہن کو اس کی طرف متوجہ ہونا پڑا تھا۔

"کیا اس سے تمہاری دوستی بہت پرانی تھی؟" میں نے دھیرے سے پوچھا۔

"نہیں۔۔۔ لیکن تھوڑے ہی دنوں میں وہ میرے ساتھ بولا

شیرو شکر ہو گیا تھا جیسے ہم بچپن سے ایک دوسرے کے ساتھی رہے ہوں۔ وہ جس سے ملتا تھا اسے اپنا گرویدہ بنا لیتا تھا۔"

"تو کیا تم بھی کوئی سرکاری ملازمت کرتے ہو؟" میں آہستہ آہستہ اپنے مطلب کی طرف آ رہا تھا۔

"ملازمت میں کیا رکھا ہے۔" وہ تحقیر آمیز لہجے میں بولا "میں مشینوں اور ان کے پرزوں کی امپورٹ کرتا ہوں۔ بجلی گھروں کی ضروریات زیادہ تر میں ہی پوری کرتا ہوں۔"

بجلی گھر کے حوالے سے میرے ذہن میں کوٹ ادو کے تھرمل بجلی گھر میں ہونے والا دھماکا تازہ ہو گیا۔ یوم اسبست کی اس تخریب کاری میں بھی اس کا کوئی ہاتھ ہو سکتا تھا مگر میں نے وہ خیال فوراً ہی اپنے ذہن سے جھٹک دیا۔ اس واقعے کی ساری کڑیاں مل چکی تھیں۔ اگر میں اندھیرے میں یوں ہی ہاتھ پاؤں مارتا رہتا تو اس سے کام کی زیادہ باتیں نہیں اگلوا سکتا تھا۔ میں نے چند تیکھے اور براہ راست سوالات پوچھنے کا فیصلہ کر لیا۔

"اپنی بجلی گھروں سے بھی تمہارا واسطہ رہتا ہوگا؟" میں نے سوال کیا۔

"کیا دیا۔" اس نے فخر سے کہا "میرے پاس کئی بڑی ایجنسیاں ہیں۔ بعض آلات اور پرزے تو ایسے ہیں کہ ان پر میری اجارہ داری ہے۔ میں ان سے منہ مانگے دام وصول کرتا ہوں۔ لیکن ان کی پیمنٹ کھلنے ہی اصل قیمت اور میری طلب کی ہوئی قیمت کا فرق میرے کھاتے میں منتقل ہو جاتا ہے۔ ان ہی چکروں کی دیکھ بھال کے لیے مجھے آئے دن باہر کے سفر کرنے پڑتے ہیں۔"

"خوب!" میں نے دہری ہنسی کے ساتھ کہا "جیسے قسمت سے مل جائے... عورتیں یا کیا بدن مدان موہن کے طفیل مل رہتی ہوں گی۔ اسی لیے تم نے دوسری شادی کی ضرورت محسوس نہیں کی۔"

"... بہت چالاک ہے۔ مدان موہن بہت ہی ... اور دریا دل ہے۔ اس نے کبھی میرا دل نہیں توڑا۔" میں نے جس کی طرف اشارہ کیا اس نے ابھی کو میری گود میں ڈال دیا۔ ایسے بے نفس دوست اس دور میں کہاں ملتے ہیں؟ اسی وجہ سے اس کی گمشدگی بہت کھل رہی ہے۔"

"وہ گم ہو گیا ہے تو کیا ہوا۔ تمہاری دوستیاں تو اسی طرح چل رہی ہوں گی۔"

"اس کے غائب ہونے کی خبر پھیلتے ہی سب یوں غائب ہوئی ہیں جیسے شکاری کے پیروں کی آہٹ سن کر چڑیاں پھُر سے اڑ جاتی ہیں۔ سارے ٹھکانے اجڑ چکے ہیں۔ شہر میں نہ جانے کتنے لوگوں کی شامیں پھیکی اور بے کیف گزر رہی ہوں گی۔ وہ آئے دن ایسی رنگین تقریبات منعقد کراتا رہتا تھا جہاں آنے والے سارے غم تو بیشتر بڑے ایک دوسرے کو بھول کر اپنے خوابوں کے جزیروں میں محصور ہو جاتے تھے۔"

اس وقت تک ٹرالی ہمارے قریب آ گئی۔ ان کی نشستوں کی پشت پر نصب تھالیوں کھنا کھٹ کر رہی تھیں۔ پرواز کے مختصر دورانیے کی وجہ سے میزبان لڑکیاں اپنا کام بہت سرعت سے انجام دے رہی تھیں۔ بھاپ اڑاتے ہوئے تازہ اور خوشبودار کھانے کی ٹرے دیگر لوازم کے ساتھ ہمارے سامنے سجا کر ہماری سمت والی میزبان آگے بڑھ گئی۔ میرا ساتھی فوراً ہی نیپکن کھولنے میں مصروف ہو گیا۔

وہ شخص اتفاقی طور پر میرا ہم سفر بنا تھا لیکن مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے قدرت نے اسے راستہ میری راہ پر دھکیلا تھا۔ وہ بے حس اور بے خبر شخص میری دانست میں سزا کا حق دار تھا۔ اگر کراچی میں مجھے اس کے کرتوتوں کا علم ہو جاتا تو شاید معاملہ ہی کچھ اور ہوتا۔ اس وقت فضا میں پرواز کرتے ہوئے میں اس مردود کا بال بھی بیکا نہیں کر سکتا تھا۔

اس سے گفتگو کرتے ہوئے میرے ذہن میں بار بار لیڈی سرفراز کا باوقار سراپا سر ابھارتا۔ اس عورت کا المناک انجام ایک بہت بڑا المیہ تھا۔ مدن موہن نے اپنی خود غرضی اور سفاکی کے باعث اسے حرام موت کی اندھی اور بے رحم وادیوں میں دھکیلا تھا اور ایسا ہی کچھ انجام میرے ہم سفر کا ہونا چاہیے تھا۔

"تمہیں کبھی شبہ نہیں ہوا کہ مدن موہن اپنی رنگین محفلوں کی آڑ میں کوئی مذموم چکر چلا رہا ہے؟" میں نے کانٹے کی مدد سے ایک بوٹی منہ میں ڈال کر اس سے پوچھا۔

"وہاں شبے والی کوئی بات سرے سے موجود ہی نہیں تھی۔ راگ و رنگ اور سرمستیوں کے سوا وہاں کچھ ہوتا ہی نہیں تھا جو شبہ کرنے کی نوبت آتی۔ اس کے یوں غائب ہونے کے بعد میں نے کئی بار سوچا ہے کہ وہ بے چارہ کتنا ہی بے لوث اور مخلص رہا ہو اس کی سب سے بڑی خرابی یہ تھی کہ وہ بھارتی اور ہندو تھا۔ ہماری ایجنسیاں اس کے تیزی سے بڑھتے ہوئے میل جول کو آسانی سے برداشت نہیں کر سکتی تھیں۔ انہوں نے بھی وہی سوچا ہوگا جو سوال بن کر اس وقت تمہاری زبان پر آیا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہی لوگ اسے کسی چوپائے کی طرح باندھ کر اٹھا لے گئے ہوں۔ وہ ان کی قید میں ہے اور اس کا اعلان نہیں ہوا تو بھی سمجھ لو کیا ہونے والا ہے۔ ذہن کا سینہ بہت فراخ ہے۔ میرے بتائے بغیر تم یہ سب کچھ سمجھتے ہو۔"

"اخلاقی اور قانونی اختیار کے بارے میں تم جو کچھ جوڑ رہے تھے وہ شاید تمہاری اسی فرمندی کا نتیجہ تھا؟" میں نے تنبیہ طلب لہجے میں اس سے پوچھا۔

"تم ٹھیک سمجھے۔ وہ بدنصیب اکیلا کرسیاں کوئی کاروبار کر رہا تو قانون کی راہ سے اس پر الزام لگایا جا سکتا تھا۔ اس کی سفارت کاری گرفتاری میں آڑے آتی تو اسے ناپسندیدہ قرار دے کر ملک بدر کیا جا سکتا تھا مگر یہاں تو اندھیر ہے۔ جاننے والے جانتے ہیں کہ قانون مدن موہن کے سامنے بے بس ہو گا۔ ہو سکتا ہے کہ اسے

گدان کے لیے نہ اٹھایا گیا ہو۔ اس کے لمو کے پاس سے اسے ہانک کر لے گئے ہوں۔"

"تم سچے محسن پرست اور انصاف پرور آدمی ہو۔" میں نے اپنے غصے پر قابو رکھ کر سپاٹ لہجے میں کہا "تمہاری باتوں سے اندازہ ہو رہا ہے کہ مدن موہن بہت عظیم تھا۔ وہ کسی لالچ کے بغیر تمہارے نفس کی بھڑکتی ہوئی آگ کو شبنمی بھیکوں کی ٹھنڈک سے سرد کرتا تھا..... کاش تم نے یہ سب پرواز روانہ ہونے سے پہلے کراچی میں ہی بتا دیا ہوتا۔"

شاید آخری فقروں میں غیر ارادی طور پر میرا لہجہ بھیانک یا ذرا تلخ ہو گیا اور وہ گھبرا گیا "کیا مطلب؟ کیا تم مجھے کوئی دھمکی دے رہے ہو۔"

میں نے فوراً ہی سنبھالا لے لیا اور اس کے بازو پر ہاتھ مار کر خوش دلی سے کہا "تم بار بار جذباتی ہو رہے ہو۔ میرے کہنے کا مطلب یہ تھا کہ پھر ہم وہیں رک کر مدن موہن کو تلاش کر سکتے تھے۔ اب ہمارے ڈالر بھیڑیوں کو نوٹ رہے ہیں رائگاں نہیں جانا چاہیے۔"

وہ مطمئن ہو گیا اور بولا "یہ بات تم کہہ رہے ہو۔ اب سے جاننے والے ان باتوں پر کبھی بھی یقین نہیں کریں گے۔ ان کی نظروں میں بھارت کا پروقار اور ہمارے ملک کا غدار ہوتا ہے۔"

"تم نے اخلاق اور قانون سے ماورا قوتوں کے بارے میں اپنی پریشانی کی وضاحت اب بھی نہیں کی۔"

کھانا کھاتے کھاتے اس نے رک کر غور سے میری طرف دیکھا پھر نیچی آواز میں بولا "اسے بھول جاؤ۔ پاکستان میں رہنے والے کنوئیں کے مینڈک ہوتے ہیں اور وہ اپنے کنوئیں کو ہی پوری کائنات تصور کرتے ہیں۔ میں دنیا بھر میں گھومتا پھرتا رہتا ہوں اور ہر جگہ اخبار بہت شوق سے پڑھتا ہوں۔ تمہیں نہیں معلوم کہ پاکستان میں کیا ہو رہا ہے۔ کیا تم نے کبھی کسی اسپیشل ٹاسک فورس کا نام سنا ہے؟"

وہ اپنی باتوں سے بار بار مجھے چونکا رہا تھا۔ ایک پاکستانی شہری کی زبان سے میں نے ایس ٹی ایف کا نام پہلی بار سنا تھا۔ میں نے اپنی حیرت کو ایک لقمہ نگلنے میں چھپایا اور پھر سرسری لہجے میں پوچھا "یہ نام میں پہلی بار سن رہا ہوں۔ کیا یہ بھی رینجرز یا ائیرپورٹ سیکیورٹی فورس کی طرز کی کوئی فورس ہے؟"

"میں اس کے بارے میں مغربی اخبارات میں حیران کن بلکہ دہشت ناک اور ماورا کی کہانیاں پڑھتا رہا ہوں۔" وہ بتانے لگا۔ "پاکستانی آئین اور قانون کی موٹی موٹی کتابوں میں اس سفاک تنظیم کا کوئی نام و نشان نہیں ملتا۔ بڑے بڑے سرکاری اور فوجی افسر اس کے وجود سے مکمل بے خبری کا اظہار کرتے ہیں لیکن عملی طور پر یہ ڈراؤنی فورس بہت فعال ہے۔ جسے تاک لیتی ہے اس پر زندگی حرام ہو جاتی ہے۔ ان کا واردات کرنے کا طریقہ نرالا ہے۔ یہ جس کے پیچھے لگ جائیں اسے خاموشی سے اٹھا لیتے ہیں۔ اس کی چیزیں اُدھیڑ کر اس سے من مانے اعترافات کراتے ہیں پھر خاموشی سے اسے مار ڈالتے ہیں۔ پہلے یہ سوچ کر میرا سر فخر سے بلند ہوتا تھا کہ پاکستان میں بھی کوئی ایسی طاقت سرگرم عمل ہے جو وطن کے دشمنوں کی گردن ناپتی رہتی ہے مگر اب میں اس کے تصور سے اندر ہی اندر شرمسار ہونے لگتا ہوں۔"

"کیوں؟ کیا اب کوئی نئی کہانی تمہارے سامنے آئی ہے؟" میں نے پوچھا۔

"مدن موہن صرف اسپیشل ٹاسک فورس سے خائف تھا۔ میں نے اسے اپنی پڑھی پڑھائی معلومات سے آگاہ کیا تو اس نے بتایا کہ وہ لوگ درندے ہیں۔ اختیارات اور آزادی کا فائدہ اٹھا کر ذاتی دشمنیوں اور پسند و ناپسند کے حساب بھی چکاتے رہتے ہیں۔"

"ایسی ہی بات تھی تو وہ کیوں اس فورس سے خائف تھا؟" میں نے اگلا سوال کیا۔

"اسے یقین تھا کہ اپنی سرگرمیوں میں وہ کسی قانون کی خلاف ورزی نہیں کرتا اس لیے پاکستانی قانون کا کوئی بھی محافظ اس کی طرف انگلی نہیں اٹھا سکتا۔ اس کے دماغ پر اسپیشل ٹاسک فورس کی دہشت سوار تھی کیونکہ وہ لوگ کسی جواز یا ثبوت کے بغیر لوگوں کو خود ساختہ انصاف کی چکی میں پیسنے کی شہرت رکھتے ہیں۔ شاید وہ ان ہی کی زیادتی کا نشانہ بنا ہے۔"

"مجھے اور مجھ جیسے کروڑوں بےبس شہریوں کو تم کنوئیں کا مینڈک قرار دے رہے ہو۔ تم خود ساری دنیا گھومتے پھرتے ہو۔ تمہیں معلوم ہونا چاہیے کہ اسپیشل ٹاسک فورس اگر ہے تو صرف پاکستان ہی میں نہیں ہے۔ دنیا کے بیشتر ملکوں میں قانون سے ماورا ادارے بنانے کا رجحان روز افزوں ہے جو قانون کی نرمی اور سقم سے فائدہ اٹھا کر بچ نکلنے والے مجرموں کو کیفر کردار تک پہنچاتے ہیں۔"

"شاید تم بلیک جسٹس والی فلم کی بات کر رہے ہو۔ مجھے اس کی سچائی میں شبہ ہے۔ امریکا جیسے مہذب اور آزاد ملک میں ایسا نہیں ہو سکتا۔"

"وہ فلم پاکستان میں نہیں امریکا میں ہی بنی تھی۔" میں نے اسے یاد دلایا۔

وہ ایک جج کی کہانی تھی جو عدالت میں منظم جرائم کے خلاف برسرپیکار تھا۔ وہ چالاک اور پیشہ ور مجرموں کے سیاہ کرتوتوں سے ذاتی طور پر باخبر تھا لیکن جب ایک رسوائے زمانہ مجرم اس کے سامنے کٹہرے میں لایا گیا تو شہری حقوق اور انفرادی آزادی کے نام پر وکلائے صفائی نے قانون کے ایسے بخیے ادھیڑے کہ وہ بےاختیار ہو کر رہ گئے۔ ثبوت سزا دلانے میں ناکام رہے اور مجرم باعزت بری کرنا پڑ گیا۔

قانون کی اس بےبسی پر جج نے اپنے ہم خیال ہم منصبوں

ایک گروہ بنایا اور پھر قانون کے شکنجے پر سوتک ولنے والے بدعنوان ناعناصر کو کیفر کردار تک پہنچانا شروع کر دیا۔

مجھے اس سے کوئی دلچسپی نہیں کہ دنیا میں کیا ہو رہا ہے۔ کہنے کو تو ایف بی آئی پر بھی بہت سے الزام لگتے ہیں۔ مجھے فکر اس بات کا ہے کہ مدن موہن جیسا دوست مجھ سے چھن گیا۔"

ائیر ہوسٹس نے دوبارہ اپنی سمت کے ابتدائی سرے سے خالی برتن سمیٹنے شروع کر دیے تھے۔ مشروبات کی دوسری ٹرالی بھی حرکت میں آ گئی تھی۔ اس سے پہلے کہ وہ ٹرالی قریب آ کر راستہ مسدود کر دیتی میں کھانے سے فارغ ہو کر اپنی جگہ سے اٹھ کھڑا ہوا۔

میری متجسس نگاہیں تیزی سے کیبن کا جائزہ لے رہی تھیں۔ وہ فوراً ہی نظر آ گئی۔ اپنے گورے چٹے رنگ اور روشنی کے باعث پاکستانی لباس میں وہ الگ ہی نظر آ رہی تھی۔ وہ شاید پہلے ہی میری نشست سے واقف تھی کیونکہ میرے اٹھتے ہی اس نے میری طرف دیکھا۔ ہم دونوں کی نظریں چار ہوئیں۔ اس نے ہاتھ کی ہلکی سی جنبش سے مجھے اشارہ کیا اور میں جہاز کے عقبی حصے کی طرف بڑھ گیا۔

جہاز میں اتفاقیہ طور پر ٹکرانے والے "مدن موہن کے اس دوست" کے بارے میں میرے ذہن میں بہ یک وقت کئی عجیب سوالات پیدا ہو رہے تھے۔ یہ درست ہے کہ تیز رفتار ہوائی سفر اور جدید ذرائع مواصلاتی رابطوں کی بنا پر دنیا اس حد تک سمٹ کر رہ گئی ہے کہ کسی بھی رونما ہونے والے واقعے کی بازگشت بیک وقت دنیا کے ہر کونے میں سنائی دیتی ہے۔ مجھے حیرت اس بات کی تھی کہ میں، بدنام ناتھ اور رمیش اگروال کے ذریعے چند روز قبل ہی خفیہ طریقے سے مدن موہن کو اولیٰ خان کی تحویل میں پہنچایا تھا اور اب ہوائی سفر میں ایک اجنبی مسافر مجھ سے ان ہی حوالوں سے بات کر رہا تھا۔

جو کیبن ابتدا میں نشستوں پر خاموش اور منظم انداز میں بیٹھے ہوئے مسافروں میں لنچ کے بعد ہلچل پیدا ہو چکی تھی اور دونوں راہداریوں میں خاصی آمد و رفت کا سلسلہ جاری تھا۔ جہاز میں غالباً کوئی نشست خالی نہیں تھی۔ جن نشستوں پر مسافر موجود نہیں تھے وہاں بھی ان کا سفری سازوسامان کسی نہ کسی کی موجودگی کا احساس دلا رہا تھا۔ مجھے اپنی طرف آتا دیکھ کر وہ اپنی نشست چھوڑ کر کچن کے قریب دروازے والی کشادہ جگہ میں آ کھڑی ہوئی۔ مجھے اس کا اندازہ تھا کہ مصروف راہداری میں، میں اس کے پاس زیادہ دیر تک نہیں رک سکوں گا۔

"سفر خوشگوار اور پرواز بہت ہموار ہے۔" میرے پہنچتے ہی اس نے کہا۔

"اس کا انحصار ہم سفر پر ہوتا ہے۔" میں نے ایک گہرا سانس لیتے ہوئے جواب دیا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ تمہارے پڑوس میں کوئی معقول نرس پڑا جوان ہے۔"

"نرس آخری سرے پر ہے۔ میرے برابر میں دو پٹھان خواتین ہیں اور وہ دونوں ہی میری اردو دانی پر بہت حیران ہیں۔ دو دو تعلیم یافتہ بچیاں ہیں جو اپنے باپ کے ساتھ دبئی جا رہی ہیں۔ کیا تمہارے ساتھ کوئی کھڑا آ بیٹھا ہے جو یوں ٹھنڈے سانس لے رہے ہو۔"

"وہ تیز طرار کیس ہے۔" میں نے مختصر الفاظ میں اسے اپنے تجربے سے آگاہ کر دیا۔

وہ خاموشی سے میری بات سنتی رہی۔ اس کی آنکھوں سے حیرت جھلک رہی تھی۔

"مدن موہن کراچی میں بہت سے لوگوں سے ملتا جلتا تھا۔ اس کا مدن کے بارے میں فکرمند ہونا تشویشناک نہیں ہے۔ اصل خرابی یہ ہے کہ وہ الیس ٹی ایف کے بارے میں بھی کچھ نہ کچھ جانتا ہے۔" میرے خاموش ہونے پر وہ اسے دلچسپی اور تفکر آمیز آواز میں کہا "نام کیا ہے اس کا؟"

"نام میں نے نہیں پوچھا۔" میں نے تلخی سے کہا "مجھے وہ خطرناک نظر آ رہا ہے۔"

"دماغ کو ٹھنڈا رکھو!" وہ میرے شانے کے قریب ہو کر سرگوشیانہ انداز میں بولی "کراچی میں سینکڑوں لوگوں کو مدن کی پراسرار گمشدگی پر تشویش ہو گی۔ ان میں سے ایک اتفاق سے تمہارے ساتھ سفر کر رہا ہے تو اس پر تشویش میں مبتلا ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔"

"یہ ایک اچھی بات ہے کہ وہ بھی لندن ہی جا رہا ہے۔ ضرورت محسوس ہوئی تو اس سے وہاں بھی نمٹا جا سکے گا۔ یقین ہے کہ اس نے مدن کو بہت سی اہم معلومات فراہم کی ہوں گی۔ اگر میں اس بارے میں اس کی زبان کھلوانے میں کامیاب ہو گیا تو فیصلہ کرنا آسان ثابت ہو گا۔"

"میرا اب بھی یہی مشورہ ہے کہ اسے بھول جاؤ۔ رہی سے آگے کے سفر میں، میں تمہارے ساتھ جاؤں گی۔ امریکا پہنچنے سے پہلے ہی تم کسی نئے مسئلے میں الجھ گئے تو سب کچھ ختم ہو جائے گا۔ بدری ناتھ اپنی پوری کوشش کے باوجود تمہاری کوئی مدد نہیں کر سکے گا۔"

"اور تم اس سے بھی اہم بات کو ابھی تک نظر انداز کرتی چلی آ رہی ہو۔" میں نے ناقدانہ نظروں سے اس کے سراپا کا جائزہ لیتے ہوئے کہا۔

"پہیلیاں بجھوانے کے بجائے صاف صاف بات کرو۔" اس نے میری آنکھوں میں جھانکتے ہوئے مشورہ دیا۔

"قمیص شلوار دبئی تک تو ٹھیک ہے۔ سفر کے اگلے مرحلے میں محض اس لباس کی وجہ سے تم ہر شخص کی نگاہوں کا مرکز بنی رہو گی۔ ہمارے سفر کا آغاز ایک سنسنی خیز اتفاق سے ہوا ہے۔ ایسا نہ ہو کہ

کوئی مناسبائی تمہیں دوا کی حیثیت سے شناخت کرلے۔"

اس کے پتلے پتلے یاقوتی ہونٹوں پر ذومعنی مسکراہٹ پھیل گئی۔

"پھر کیا کیا جائے؟"

"صبر کے سوا اور کیا کیا جاسکتا ہے؟ بدقسمتی یہ ہے کہ ڈیوٹی فری شاپس پر ویمنز میڈ ملبوسات نہیں ملتے ورنہ تم وہیں سے نیا لباس خرید کر تبدیل کرسکتی تھیں۔"

"فکر مت کرو" اس نے میری بے بسی سے لطف اندوز ہوتے ہوئے کہا "گھر سے نکلنے سے پہلے میں نے اس مسئلے کا ادراک کرلیا تھا۔ میرے ہینڈ بیگ میں ایک جینز اور ریلاڈز سوٹ موجود ہے۔"

"وری گڈ!" میرے سر سے ایک بوجھ ٹل گیا "تم زنانہ ریسٹ روم میں اپنا کام کرلینا۔"

"اور اس سے بھی ضروری کام یہ ہے کہ وہیں سے کراچی بات کی جائے۔ سفر کی افراتفری میں ہمیں یہ پوچھنا یاد ہی نہیں رہا کہ پچھلی رات بدری اور دھیش پر کیا گزری۔ نادرہ کی چھت پر سیاہ رنگ کی تجلی کرانے کے بعد شک ہوتا کہ آدمیوں نے ضرور ادھر کا رخ کیا ہوگا۔"

ہم دونوں وہیں کھڑے دیر تک باتیں کرتے رہے۔ دائیں بائیں سے گزرنے والے بعض بے خوف مسافر ہم دونوں کو معنی خیز نظروں سے دیکھتے ہوئے گزر رہے تھے۔ شاید وہ ہم دونوں کے راز و نیاز کو ابھی پرواز کا کوئی ناز کرشمہ سمجھ رہے تھے۔

دوران سفر کبھی کبھار یوں ہوتا ہی ہے کہ دونوں فریق ایک دوسرے کی جنس مخالف میں کچھ اتنی دلچسپی لینے لگتے ہیں کہ وہ ان کی آرزوؤں کا سفر بن جاتا ہے۔ مجھے ذاتی طور پر ایسا کوئی تجربہ نہیں ہوا تھا لیکن سنانے والے وہب داستاں کے ساتھ جو کچھ سناتے تھے اس میں ایسے امکانات کی نشاندہی ہوتی تھی۔

فضائی میزبانوں نے پھرتی کے ساتھ کیبن سے سب کچھ سمیٹ لیا۔ بوائنگ ایئر کا سماں ختم ہونے کے بعد ماحول بدل گیا۔ کہیں کہیں کوئی مسافر چائے یا کافی پی رہا تھا۔ تمباکو نوشی کے لیے مخصوص نشستوں پر فضا میں متعدد سرمئی لہریے نظر آرہے تھے۔

گھنٹی کی مترنم آواز کے ساتھ سیٹ بیلٹ باندھنے کی ہدایت روشن ہوئی تو میں دوا کے شانے پر تھپکی دے کر اپنی نشست کی طرف چل دیا۔

کچھ مسافر کانوں میں ایئرفون لگائے موسیقی سے لطف اندوز ہورہے تھے۔ بعض اگلی نشستوں کی پشت پر لگے ہوئے چھوٹے سے رنگین ٹیلی وژن پر اپنی پسند کے پروگرام دیکھ رہے تھے۔ ان مصروفیات کے باوجود بیلٹوں کے آہنی بکل پر مخصوص آوازوں کے ساتھ بند ہورہے تھے۔

میں سوچ رہا تھا کہ میری طویل غیرحاضری نے مدن موہن کے پرستاروں کو مضطرب کردیا ہوگا۔ میں اپنی جگہ پر پہنچا تو وہ غائب تھا۔ میں نے بے فکری سے سیٹ میں دراز ہوکر حفاظتی بند باندھ لیا۔

چند ثانیوں بعد وہ جہاز کے اگلے حصے سے آتا ہوا نظر آیا۔

"تم کہاں غائب ہوگئے تھے؟ میں نے پورا جہاز چھان مارا۔ تمہارا کہیں پتا نہیں تھا" اس نے بیٹھتے ہی پرشکوہ لہجے میں شکایت کر ڈالی۔

"میں جہاز کے عقبی حصے میں تھا۔ ایک لڑکی نے ... دی تو میں وہیں رک گیا تھا" بات کرتے کرتے میں نے چونکنے کی اداکاری کرتے ہوئے پوچھا "نام کیا ہے تمہارا؟"

"سلیم... سلیم اکبر خان" یہ کہہ کر وہ خود ہی چہک... "ہم دبئی پہنچنے والے ہیں۔ ہم نے دنیا جہاں کی باتیں کیں لیکن ایک دوسرے کے نام سے اب تک بے خبر ہیں۔ میرا نام لینے کے بعد اب تمہیں بھی اپنا تعارف کرا دینا چاہیے۔"

میرے لیے وہ چند لمحات بہت ڈرامائی ثابت ہوئے... میرا اصل نام تھا گھر میں ذیبی کے نام سے مشہور تھا... مجھے یاد آیا کہ بدری اور دھیش کے ... میں ان دونوں ... تھا۔ اسی کے ساتھ یہ بھی یاد آیا کہ وہ سفر میں اسلم خان کے ... سے کر رہا تھا۔

"خوب! اسلم اور سلیم! ہم دونوں کے نام بھی ملتے جلتے... تم کیا کرتے ہو؟" میرا نام سن کر اس نے دوستانہ بے تکلفی سے کہا۔

"سفر کرتا ہوں" میں نے پوری سنجیدگی کے ساتھ جواب دیا۔

"صرف سفر کرتے ہو؟" اس نے حیرت سے پوچھا "... تمہارا کاروبار کیا ہے؟"

"جب اردو والا سفر نہیں کر رہا ہوتا تو انگریزی میں ... ہوں۔ میرے کاروبار کی نوعیت ہی کچھ ایسی ہے کہ سفر میرا ... نہیں چھوڑتا۔"

"خیر، تم نہیں بتانا چاہتے تو میں بھی اصرار نہیں کرتا۔ ہم تھوڑی دیر کے لیے اس جہاز میں سوار ہوئے ہیں۔ اس کے بعد سب اپنی اپنی منزلوں کی طرف بکھر جائیں گے۔ پھر شاید ... ایک دوسرے سے ملنا ہو۔ اتنی مختصر رفاقت میں زیادہ جا... فائدہ؟"

میں سہارا کر رہ گیا۔ اس وقت میرے وجود پر اچانک ... سنسنی طاری ہوچلی تھی۔ میں نے نشست سے پشت ٹکا کر ... موند لیں۔ اس طرح میں سلیم کی سفر خوری سے بھی محفوظ ... تھا۔

تھوڑی دیر بعد کیبن کے ہیجر سسٹم پر جہاز کے کپتان کی ... گونجنے لگی۔ سفر کے بارے میں ضروری معلومات فراہم کرنے ... علاوہ وہ خیر مقدم اور شکریے کے رسمی کلمات تھے۔

میں آنکھیں موندے اس کی مختصر سی تقریر سنتا رہا۔ ... شیریں لحن خاتون مسافروں کی رہنمائی کے لیے متعدد اعلانات کرتی ... گئی۔ اہم ترین بات یہ تھی کہ لندن جانے والے مسافروں ...

سامان کے ساتھ سوا دو گھنٹے کے لیے دبئی ائرپورٹ کے ٹرانزٹ لاؤنج کے لطف اندوز ہونا تھا۔

طیارے کا ہوا باز مشاقی سے طیارے کی بلندی کو بتدریج کم کرتا جا رہا تھا۔ اس تبدیلی کا احساس صرف تجربے کار مسافر کانوں کے بند ہونے اور دباؤ سے محسوس کر سکتے تھے ورنہ سورج کی تمازت تھی اور سے بیشتر کھڑکیوں کے بلائنڈز بڑی حد تک گرے ہوئے تھے مسافروں کی بہت کم تعداد زمین کے نمودار ہونے سے واضح ہونے والے اندازہ لگانے کے قابل تھی۔

دو تین مرتبہ طیارے نے کسی مضطرب آہنی پرندے کی طرح پہلو بدلے اور مخصوص لینڈنگ پوزیشن اختیار کی۔ مزید ہدایات کے مطابق عملے کے اراکین نے راہداریاں خالی کر کے اپنی اپنی جگہیں سنبھالیں اور پھر طیارے نے نہایت سبک انداز میں زمین کو چھو لیا۔

رن وے پر دوڑتے ہوئے بڑے جہاز کی رفتار ٹوٹتے ہی بہت سے مضطرب پاکستانی مسافروں نے حفاظتی بند کھول دیے اور اوپری خانوں سے دستی سامان نکالنا چاہا۔ جہاز کے تجربے کار عملے کے لیے یہ صورت حال نئی نہیں تھی۔ ایسے مسافروں کو جہاز کے رکنے تک اپنی جگہ پر بیٹھے رہنے کی ہدایت کی گئی۔ آخر طیارہ کسی تھکے ہارے پرندے کی طرح رینگتا ہوا اپنی مخصوص جگہ پر جا رکا۔

سیڑھیاں بہت جلد طیارے سے لگا دی گئیں۔ اس دوران میں راہداریوں میں مسافروں کی قطاریں لگ چکی تھیں۔ رفتہ رفتہ دونوں دروازوں سے مسافروں کا انخلا ہونے لگا۔

ٹرمنل کی سیڑھیوں پر ائرلائن کا عملہ مسافروں کی رہنمائی کے لیے موجود تھا۔ ٹرانزٹ پاس لے کر لندن جانے والے مسافر دیوتی فری شاپ اور ٹرانزٹ ایریا کی طرف ہو لیے۔ اس بھیڑ میں دریا بھی ساتھ تھی۔ سلیم اکبر خان کو میں نے دانستہ پیچھے چھوڑ دیا تھا۔

ٹرانزٹ ایریا میں دریا سیدھی ائرلائن کے اداری کاؤنٹر پر گئی۔ شاید کسی تبدیلی کا سوچ رکھا تھا۔ وہاں پہنچ کر اس وقت ہم دونوں نے اپنا مسئلہ بتا دیا تھا۔

اس شخص نے دریا کا بورڈنگ کارڈ دیکھ کر معذرت کی کہ وہ ایک مسافر کو اٹھا کر اسے میرے برابر والی نشست نہیں دے سکتا۔ اس نے متبادل کے طور پر ہم دونوں کو دبئی میں خالی ہونے والی دو متصل نشستیں دینے کی پیش کش کی جو معقولیت پر مبنی تھی۔

اس نے ہم دونوں کے ٹکٹ اور بورڈنگ کارڈ کے بغیر جمع کیے اور کمپیوٹر کی بورڈ سے رکھ دیے۔ جہاز کی پرواز کی تفصیلات کا جائزہ لیتا رہا۔ اس پوری کارروائی میں بمشکل تین منٹ لگے اور پھر ایک بورڈنگ کارڈ پر قلم سے نشستوں کے نمبر ڈال کر ہمیں لوٹا دیا۔

ہم اس کا شکریہ ادا کر کے وہاں سے ہٹے اور دو آرام دہ نشستوں پر قابض ہو گئے۔

"چلو فون کارڈ خرید کر کراچی بات کر لیں۔" دریا نے بیٹھتے ہی مطالبہ کر دیا۔

"سب سے پہلے تم اپنا لباس تبدیل کر لو تاکہ زیادہ لوگوں کو اس تبدیلی کا علم نہ ہو۔"

"پھر تم میری واپسی کا انتظار کرو۔ میں کم از کم تمہاری باتوں سے رکھ نہ رکھ اندازہ تو لگا ہی لوں گی۔" اس نے اصرار کیا۔ "مجھے بدری اور دو روبیش کے انجام میں گہری دلچسپی ہے۔ انہیں کراچی میں رکھ ہو گیا تو ہم لندن میں بدری کا انتظار ہی کرتے رہ جائیں گے۔"

"میں علیحدگی میں فون کرنا چاہتا ہوں۔" میں نے اسے سمجھانے کی کوشش کی۔ "تمہیں غزالہ کے جذبات کا پاس ہونا چاہیے۔ وہ میرے اس سفر پر زیادہ خوش نہیں ہے۔ میں اسے بتا دوں گا کہ تم مجھ سے الگ سفر کر رہی ہو۔ ہم دونوں ایک دوسرے کے لیے انجان بنے ہوئے ہیں۔"

"تو اس میں جھوٹ کیا ہے؟" اس نے میری بات کاٹ کر رنجیدگی سے پوچھا۔ "کراچی سے دبئی تک ہم ایک دوسرے سے انجان ہی کر الگ الگ ہی آئے ہیں۔"

"لیکن یہاں سے صورت حال بدل جائے گی۔" میں نے اسے بتایا۔ "غزالہ یہ جان کر آزردہ ہو جائے گی۔"

"کیا اسے صحیح صورت حال سے باخبر رکھنا اس قدر ضروری ہے؟"

"ظاہر ہے کہ مجھے اس سے جھوٹ بولنا پڑے گا۔ اس کے لیے میں خلوت چاہتا ہوں۔ وہ میری بیوی ہے اور اس سے مکمل رازداری کے ساتھ بات کرنا میرا حق ہے۔"

وہ ہنس پڑی۔ "تم ضدی ہو۔ مجھے معلوم ہے کہ میں نے انکار کیا تب بھی تم میری واپسی سے پہلے کراچی بات کر لو گے۔ تمہارا جو دل چاہے تم کرو۔ میں کپڑے بدلنے جا رہی ہوں۔"

وہ اپنا ہینڈ بیگ سنبھال کر ایک ادا کے ساتھ اٹھی اور لاؤنج میں موجود علامات کے سہارے زنانہ ریسٹ روم یا واش روم کی طرف چل دی۔

دبئی کا ٹرانزٹ لاؤنج بہت وسیع نہیں ہے۔ اس وقت وہاں مسافروں کی زیادہ تعداد نہیں تھی۔ میں نے کاؤنٹر سے بیس درہم میں ایک کارڈ خریدا اور پھر گوشے میں لگے ہوئے کارڈ فون کی طرف بڑھ گیا۔ اس گوشے سے میں نسبتاً زیادہ سکون اور رازداری سے بات کر سکتا تھا۔

انسٹرومنٹ کی سلاٹ میں کارڈ لگانے کے بعد ڈائل ٹون آتے ہی میں نے کراچی کا نمبر ملانا شروع کر دیا۔ ادھر سے پہلی ہی گھنٹی پر فون اٹھا لیا گیا۔

"ہیلو... آپ وہاں پہنچ گئے؟" میری زبان سے کوئی لفظ ادا ہونے سے پہلے ہی میرے کانوں میں غزالہ کی ہیجان آمیز آواز آئی۔

اور میں حیران سا گیا۔

"تم نے فون کی گھنٹی بجتے ہی کیسے سمجھ لیا کہ یہ میرا فون ہے؟"

"مجھے آپ کے سفر کے پورے شیڈول کا علم ہے۔ آپ سے بارہ منٹ پہلے آپ وہیں انٹرنیشنل پرواز سے ہوں گے۔ مجھے یقین تھا کہ وہاں پہنچتے ہی آپ سب سے پہلے کراچی فون کریں گے۔ میں آپ کی کال کے انتظار میں فون سے لگی بیٹھی تھی۔ آپ خیریت سے ہیں نا؟"

"میں بالکل خیریت سے ہوں لیکن میری حیرت ابھی تک برقرار ہے۔ محض گھنٹی پر تم نے پورے اعتماد سے یہ کیسے جان لیا کہ دوسری طرف میں ہی بول رہا ہوں گا۔"

"ریسیور اٹھانے ہی میں نے مخصوص وہ خاص ٹون سنی تھی جو انٹرنیشنل کال ملنے پر سنائی دیتی ہے۔ باہر سے صرف وہی تو فون کر سکتے تھے۔ آزرک بیل یا آپ۔ آزرک بیل آپ کی پوزیشن سے خوف زدہ ہے پھر یہ نیو یارک میں بہت صبح کا وقت ہوگا۔ وہ یوں بلاوقت فون نہیں کر سکتا۔ میرے دل نے گواہی دی کہ آپ کی کال ہوگی اور دیکھیے کہ یہ گواہی درست نکلی۔"

"یہ بہت اچھی بات ہے کہ ہم آمنے سامنے موجود رہیں یا نہ رہیں، ایک دوسرے کے دل میں ضرور رہتے ہیں۔ میرے کارڈ کے یونٹ تیزی سے کم ہو رہے ہیں۔ یہ بتاؤ کہ اول خان کہاں ہے؟"

"یہیں سامنے بیٹھے میرے ارد گرد منڈلا رہے ہیں۔ پہلے آپ یہ بتائیں کہ زہرا کیسی ہے؟" اس کے الفاظ سے خوشی پھوٹی پڑ رہی تھی اور لہجے سے والہانہ وارفتگی جھلک رہی تھی جیسے اس نے ایک طویل مدت کے بعد میری آواز سنی ہو۔

"پروگرام کے مطابق وہ مجھ سے بالکل الگ سفر کر رہی ہے اور بظاہر ٹھیک ٹھاک نظر آ رہی ہے۔ موقع ملا تو یہاں سے لندن کی پرواز میں اس سے بات کرنے کی کوشش کروں گا۔"

"اپنے ساتھ اس کا بھی دھیان رکھیے۔ اسے یوں تنہا نہ چھوڑیں۔ میں اس سے زیادہ آپ پر اعتماد کرتی ہوں اور جانتی ہوں کہ میرے اس اعتماد کو کبھی ٹھیس نہیں پہنچے گی۔"

اس کی دردمندانہ آواز سن کر میرے حلق میں ایک گولا سا پھنس گیا۔ میں فوری طور پر اسے کوئی جواب نہیں دے سکا اور اسی اثنا میں اول خان لائن پر آ گیا۔

"ریل دن! آج تم نے غزالہ کو آسمان کی بلندیوں پر پہنچا دیا ہے۔ میں نے اس سے شرط لگائی ہوئی تھی کہ تمہارا فون نہیں آئے گا اور میں شرط ہار چکا ہوں۔"

"ہارو کے گھر پر کل رات کیا ہوا؟ صبح ہم اس بارے میں بات ہی نہیں کر سکے۔"

"تمہاری روانگی سے ذرا پہلے تک صورت حال واضح نہیں تھی۔ صبح ہیلی کاپٹر دوسری مرتبہ سروے کے لیے آیا تھا۔ اس سے پہلے رات کے تین بجے وہ دیر تک علاقے پر چکرا رہا تھا۔"

"اور دونوں بار وہ ناکام واپس لوٹ گئے ہیں؟" میں نے ... آمیز لہجے میں پوچھا۔

"تمہارے لوٹ آنے کے بعد ہارو اتنا خوف زدہ تھا ... نے ساری رات کھلے آسمان کے نیچے ایک چارپائی پر گزار دی ... نے ایک دیوار کے سائے میں چارپائی پر اپنے لیے بستر لگوایا ... رات کے سناٹے میں ہیلی کاپٹر کا شور سنتے ہی اس پر کپکپی ... طاری ہو گئی۔ اس کے چلے جانے کے بعد بھی وہ بار بار باہر نکل ... آسمان کا جائزہ لیتا رہا تھا۔ دونوں بار ہیلی کاپٹر میرے ... راکٹوں کی زد میں تھا۔ اگر تمہاری سخت ہدایت نہ ہوتی ... بہت آسانی کے ساتھ گرایا جا سکتا تھا۔ ان میں سے ایک بھی ... بچ کر واپس نہیں جا پاتا اور شکست کا یہ داغ نک موزلے کا ... کرتا۔"

"تمہاری اس کامیابی کے بعد میرے اس سفر کا جواز ... ہو جاتا۔" میں نے کہا "یہ رنگین روشنیوں والا ہیلی کاپٹر تھا یا ... ماڈل تھا؟"

"اس میں کم از کم چار افراد سوار تھے۔ انفرا ریڈ ... استعمال کرنے کے باوجود یہ اندازہ نہیں ہو سکا کہ رہنمائی ... تھی۔"

"ان ناکامیوں کے بعد نک موزلے نے ہدری سے رابطہ ... تھا؟"

"ابھی تک ایسی کوئی اطلاع نہیں ملی۔ تم بھول رہے ہو ... تمہیں کراچی سے روانہ ہوئے ابھی صرف چند ہی گھنٹے ہوئے ... واقعات رونما ہونے اور پھر خبریں آنے میں کچھ وقت لگتا ... ہو سکتا ہے کہ شام تک مجھے اپنے آدمیوں کی طرف سے ... رپورٹ ملے۔"

"میرے لندن پہنچنے تک کوئی نہ کوئی صورت حال واضح ... ہوگی۔ تمہیں یہ جان کر حیرت ہوگی کہ میرے ساتھ واقعات ... زیادہ ہی تیزی سے رونما ہوئے ہیں۔ مجھے جہاز میں ایک ... عجیب و غریب شخص سے پالا پڑا ہے۔ وہ مدن موہن کی گمشدگی ... الف کا ہاتھ محسوس کر رہا ہے۔"

"نہیں!" اول خان کی بے ساختہ آواز ابھری "ایسا ... شخص ہو سکتا ہے۔"

"اس کا نام سلیم اکبر خان ہے۔ وہ بڑے پیمانے پر ... سرگرمیوں میں مصروف رہتا ہے۔ مدن موہن کے ... سیل اور سوشل رجسٹ کا باقاعدہ ممبر ہے اور اتفاق ... میرے بالکل برابر والی سیٹ پر سفر کر رہا تھا۔"

"یہ کوئی ناقابل یقین اتفاق معلوم ہوتا ہے۔ مجھے اس ... بارے میں تفصیلات بتاؤ۔ میں نوٹس لے رہا ہوں۔" اس کی ... سے بے اختیاری مترشح تھی۔

میں نے کارڈ فون کے روشن اور متحرک ڈائل پر ...

میرے کارڈ کی مالیت معقول تھی۔ تیزی سے یونٹ گھٹنے کے باوجود میرے پاس وقت تھا۔ میں نے اپنے مشکوک ہم سفر کے بارے میں اہم باتیں فون پر دہرانی شروع کر دیں۔

"وہ اچانک ہی تمہاری نظروں میں آیا ہے" میری بات مکمل ہو جانے پر اویل خان نے کہا "میں اس کے خلاف تمہارے جذبات کا اندازہ کر سکتا ہوں لیکن تم اسے بھولنے کی کوشش کرو۔ جلد ہی وہ پاکستان واپس آئے گا۔ اس وقت اسے دیکھ لیا جائے گا۔"

"اگر بقیہ سفر میں اس کا کوئی اور چونکا دینے والا اعتراف سامنے نہ آیا تو میں ایسا ہی کروں گا ورنہ پھر لندن میں اسے دیکھ لیا جائے گا۔ بدری کی آمد تک میں خالی نہیں بیٹھ سکتا۔ مجھے بہرحال خود کو مصروف رکھنا ہوگا۔"

"تمہیں مصروف رکھنے کے لیے ویرا کافی ہوگی۔ اگر وہ موجود ہے تو ذرا اس سے میری بات کرا دو۔"

"ابھی تک ہم دونوں ایک دوسرے سے الگ ہیں۔ کوئی اہم بات کرنی ہے تو وہ تمہیں فون کرے گی۔ ہم یہاں کافی دیر کے لیے رکے ہیں۔"

لسے ویرا سے کوئی ضروری کام نہیں تھا۔ اس نے الوداعی لفظوں کے ساتھ ریسیور سلطان شاہ کو دے دیا جو شاید بے چینی سے اپنی باری کا منتظر تھا۔

سلطان شاہ عملی زندگی میں دلیر اور بے خوف ہونے کے باوجود عجیب و غریب کردار کا مالک تھا۔ وہ فون پر میری آواز سنتے ہی جذباتی ہونے لگا مگر میرے ٹوکنے پر فوراً ہی سنبھل گیا۔

"کمال بہت لمبی ہو چکی ہے۔ بس یہ بتا دوں کہ تمہارے جانے کے بعد میں نے نام کپ کے کوڈ سے بدری سے مقررہ وقت پر بات کی تھی۔ فی الحال اس کی طرف سے کوئی ہدایت نہیں ہے۔ اس نے مجھ سے ہیلی کاپٹر کی آمد کا کوئی ذکر نہیں کیا لیکن وہ اس واقعے کی وجہ سے پریشان تھا۔ یہ پریشانی اس کی آواز سے جھلک رہی تھی۔ اس نے میری وفاداری کا اندازہ لگانے کے لیے ادھر ادھر کی باتیں شروع کیں تو میں نے فون بند کر دیا۔"

"اب وہ تمہارے ہی حوالے ہے۔ مجھے یقین ہے کہ وقت ضرورت تم صحیح فیصلے کرو گے۔ میرا کارڈ کسی بھی لمحے ختم ہونے والا ہے۔ تفصیلی باتیں بعد میں ہوں گی۔"

"میری نیک خواہشات ویرا تک پہنچا دینا۔ اس کی طرف سے میرا دل بالکل صاف ہے۔ وہ...." اسی دوران میرا کارڈ صفر پر پہنچا۔ ریسیور پر ایک الارم بیپ سنائی دی اور سلطان شاہ کی بات مکمل ہونے سے پہلے لائن منقطع ہو گئی۔

میں نے ریسیور کریڈل پر لٹکایا اور باہر آیا ہوا کارڈ قریبی ڈسٹ بن میں ڈال کر اپنی نشست کی طرف ہو لیا۔

وین کی تنی ہوئی کھلی فضا کے مقابلے میں ٹرانزٹ ایریا کی خنکی بہت خوش گوار محسوس ہو رہی تھی۔ جہاز کی آرام دہ مگر قدرے تنگ نشست سے نکل کر اس ہال کی آرام دہ کرسی پر کھل کر بیٹھنا بھی بھلا لگ رہا تھا۔ فرش اور دیواریں صاف ستھری تھیں اس کے باوجود جیون ملک سے آئے ہوئے کئی کارکن صفائی ستھرائی کے کام میں مصروف تھے۔ فضائی سفر کے معمولات کی نگرانی کرنے والے اداروں اور محکموں کے چاق و چوبند کارکن اپنی اپنی جگہوں پر بیٹھے ہوئے تھے یا پھر عجلت میں ادھر ادھر آ جا رہے تھے۔

ویرا کے انتظار میں، میں ان تجربات سے لطف اندوز ہوتا رہا۔ وہ نظر آئی تو اس کا سراپا ہی بالکل بدل چکا تھا۔ چست جینز میں اپنی لمبی لمبی ٹانگوں کے ساتھ وہ ایک لاابالی اور جاسح مزاج لڑکی نظر آ رہی تھی۔ اپنے اس روپ میں وہ بے خوف و خطر پوری دنیا کا سفر کر سکتی تھی اور کوئی بھی اوباش طبیعت مرد اس سے چھیڑ چھاڑ کرنے کی ہمت نہیں کر سکتا تھا۔

"اس وقت تم اتنی مردمار نظر آ رہی ہو کہ ہر شخص تم سے کترا کر نکلنے کی کوشش کرے گا" اس کے قریب آنے پر میں نے تعریفی لہجے میں کہا۔

"شاید سلطان شاہ اسی لیے مجھ سے دور بھاگتا ہے کہ میں زیادہ تر ایسے لباس استعمال کرتی ہوں" وہ ہلکی سی ہنسی کے ساتھ بولی۔ "پاکستانی طرز کے لباس میں شاید وہ بہتر مفاہمت کا رویہ اپنا لے گا۔"

"ممکن ہے کہ تم اس وقت بھی اسی کے بارے میں سوچ رہی ہو۔"

"وہ مجھے گھونسلے سے گرے ہوئے کسی معصوم سے چوزے کی طرح نظر آتا ہے۔ میں اسے احتیاط سے اپنی ہتھیلیوں میں سمیٹ کر اسے دوبارہ اس کے گھونسلے میں رکھنا چاہتی ہوں مگر وہ میرے بڑھتے ہوئے ہاتھوں سے خوف زدہ ہو کر شور مچانا شروع کر دیتا ہے اور میں ٹھٹک جاتی ہوں۔"

"اور پھر اسے اپنی گرفت میں لینے کی دوسری تدبیریں سوچنے لگتی ہوں۔" میں نے گرہ لگائی۔

"مجھے ذرا بھی پروا نہیں کہ تم میری اس ہمدردی کو کیا نام دیتے ہو۔"

"نام بے نام چیزوں کو دیا جاتا ہے۔ تم دونوں کے بارے میں بہت کچھ سامنے آ چکا ہے۔ آئینے میں اپنا عکس دیکھتے ہوئے تم اس کے بارے میں سوچ رہی تھیں اور وہ فون پر تمہارے لیے نیک خواہشات کا اظہار کر رہا تھا۔"

"ہاں کراچی کی کیا خبریں ہیں؟ تم نے فون پر ان لوگوں سے بات کر ہی لی ہو گی۔"

سلطان شاہ کے بارے میں، میں نے اسے بتا ہی دیا تھا۔ پھر میں نے اسے غزالہ کی فکرمندی کے بارے میں بتایا اور وہ بے چینی سے اپنی جگہ پر پہلو بدل کر رہ گئی۔ مغربی معاشرت کے بارے میں وہ بتا چکی تھی کہ وہاں ہر فرد دوسروں سے بے نیازی برتتے ہوئے

صرف اپنی ذات کے خول میں مگن رہتا ہے۔ ذاتی منفعت، اپنی خوشی اور اپنی سہولت کے لیے وہ دوسروں کو ذرا بھی خاطر میں نہیں لاتا۔ انہیں روند کر آگے بڑھ جانے کی اپنی سی کوشش کرتا رہتا ہے جب کہ مشرق میں رہنے والوں کی یہ عمومی اور اجتماعی اس کے دل کے نرم گوشوں کو تحریک دیتی تھی کہ یہاں لوگ اپنا دکھ بھول کر دوسروں کے دکھ سکھ میں کسی نہ کسی حد تک حصہ بٹانا اپنا فرض سمجھتے ہیں۔ اسے بہت اچھی طرح ادراک تھا کہ غزالہ کے بجائے اس نے مغرب آنے کی ضد کر کے اس کے ساتھ دل آزاری کی حد تک زیادتی کی ہے۔ اس کے باوجود غزالہ اس کے لیے فکر مند تھی اور مجھے اس کی خبر گیری کا مشورہ دے رہی تھی۔

وہ شاید دیر تک اس انوکھے اور دل گداز موضوع پر بات کرنا چاہ رہی تھی مگر وہ موضوع میرے لیے خاصا گراں تھا۔ غزالہ کو پاکستان میں چھوڑ دینے کے بعد ایسی باتوں کا حاصل ندامت کے سوا کچھ نہ ہوتا۔

میں نے فوراً ہی اسے یہ دی ہاتھ اور وہیں اگروال کے بارے میں بتانا شروع کر دیا۔

”میں ہمیشہ یہ سمجھتی ہوں کہ بنگالی قبیلوں کے سلسلے میں تم نے شیطانی کھوپڑی پائی ہے اور شاید اسی لیے اب تک اپنے خون آشام دشمنوں سے بچے ہوئے ہو۔ میں شرط لگاتی ہوں کہ ان وقت بال کھیلنے کی ہدایت اور پھر ایک پیڈل کا بڑی پرواز کے اڈے میں بن کر کوئی ذہین ترین آدمی بھی چھت کا جائزہ لینے کے بارے میں نہیں سوچ سکتا تھا۔ یہ کام کوئی شیطانی کھوپڑی ہی کر سکتی تھی۔ تم اول جینئس ہو۔ تمہارا ذہن سب سے پہلے تخریب کے رخ پر چلتا ہے۔“ وہ قصہ سن کر اس نے کہا۔

”اگر یہ میری تعریف ہے تو شکریہ۔ تنقید ہے تو مجھے اس کی پروا نہیں۔ میں اب تمہاری کڑوی کسیلی باتیں سننے کا عادی ہو گیا ہوں۔ تمہارے فرمودات میرے ذہن کی ساخت نہیں بدل سکتے۔“

اس مختصری نوک جھونک کے بعد وہ دوسری باتوں کے بارے میں کرید نے لگی۔ میں اس کے سوالوں کے جواب دیتا رہا مگر میرے ذہن کے پردے پر بار بار غزالہ کی بڑی بڑی سوالیہ نگاہیں نمودار ہو رہی تھیں۔ میں وہ سوال سمجھ رہا تھا مگر میرے پاس اس کا کوئی معقول جواب نہیں تھا۔

کچھ دیر بعد ہم اٹھ کر دبئی کی مشہور آفاقی ڈیوٹی فری شاپ کی طرف چل دیے جہاں فرش پر ابھرے ہوئے شوخ رنگ کے ایک گول پلیٹ فارم پر آتشی رنگ کی ایک چمچماتی ہوئی نئی رولز رائس کار کھڑی ہوئی تھی۔ دبئی کے راستے کوئی بھی بین الاقوامی سفر کرنے والے ہر ہزار مسافروں کے درمیان واجبی سی قیمت کے ایک ٹکٹ پر ایسی ہی نادر و بیش قیمت گاڑیاں قرعہ اندازی کے ذریعے کسی ایک خوش نصیب کے دروازے پر پہنچائی جاتی ہیں۔

کراچی میں میرے پاس گن بوٹ کی فروخت سے حاصل ہونے والی خطیر رقم کا اتنا بڑا حصہ محفوظ تھا کہ میں چاہتا تو ایسی کئی گاڑیاں خرید سکتا تھا۔ ویرا نے نام ریلنگ لگے ہوئے اس گول پلیٹ فارم سے ہی کشادہ ہال کی طرف بڑھ گیا جو اپنے ارزاں نرخ داموں کی وجہ سے دنیا بھر میں مشہور ہے۔

ہمیں وہاں سے کوئی خاص خریداری نہیں کرنی تھی۔ یہ کے بہانے بس وقت گزاری مقصود تھی۔ اسی بھیڑ میں مجھے سلیم خان نظر آیا جس کے ہاتھوں میں پھولے ہوئے تھیلے موجود تھے مگر پھر بھی وہ کپڑوں کے اسٹال پر للچائی ہوئی نظریں ڈال رہا تھا۔

میں نے دور سے ویرا کو اس کا چہرہ دکھایا اور پھر ہم مخالف سمت میں ہو لیے۔

ویرا اپنے لیے دو پرفیوم خرید رہی تھی کہ کلوز سرکٹ ٹیلی وژن اسکرین پر ہماری پرواز کی بورڈنگ شروع ہونے کا اعلان نظر آنے لگا۔ پرواز میں خاصا وقت باقی تھا۔ طیارے میں جا کر محبوس ہونے کے بجائے ہم سیر گشت کرتے رہے۔ کافی کا ایک ایک کپ پیا اور جب امیگریشن والوں نے ٹرانزٹ میں رکے ہوئے بقیہ مسافروں کی تلاش میں بھاگ دوڑ شروع کی تو ہم بھی ٹناس کے راستے کی طرف ہو لیے۔

ٹرانزٹ پاس امیگریشن کے عملے کو لوٹا کر ہم جہاز میں پہنچے تو وہاں کا سماں ہی بدلا ہوا تھا۔

طیارہ وہی تھا مگر صفائی اور ضروری دیکھ بھال کے بعد اس میں بیشتر نئے چہرے سوار ہو چکے تھے جو مخلوط نسلوں سے تعلق رکھتے تھے۔ سفید فام مردوں اور عورتوں کے مقابلے میں اس پرواز پر ایشیائی اور عرب مسافروں کی کثرت نظر آ رہی تھی۔

جہاز میں سلیم اکبر خان اپنی اسی پرانی نشست پر براجمان نظر آیا۔ میری جگہ ایک مدقوق سی سفید فام بڑھیا بیٹھی ہوئی تھی۔ اسے دیکھ کر میرا دل خوش ہو گیا۔ اس بار قدرت نے ایک طویل تر پرواز کے لیے اسے ایسی ہم سفر مہیا کی تھی جو اس کے اعمال کے لحاظ سے بہت موزوں تھی۔

ہماری نئی نشستیں اس سے پیچھے تھیں۔ مجھے ویرا کے ساتھ گزرتے دیکھ کر سلیم کے چہرے پر فریاد کی سمت آ گئی۔ میں اس کے قریب سے گزرا تو وہ اپنی جگہ سے اٹھ چکا تھا۔

”تمہاری جگہ یہ قریب المرگ مصیبت یہاں کیسے پہنچی؟“ اس نے دھیمی اور پر تشویش آواز میں مجھ سے پوچھا۔ ”اپنا بورڈنگ کارڈ دکھا کر اسے یہاں سے ہٹا دو۔“

”تمہارے لیے یہی بہتر ہے۔ مجھے تم سے بہتر ہم سفر مل گئی ہے۔“ میں نے اسے جلانے کے لیے ویرا کی پشت پر ہاتھ پھیرتے ہوئے کہا۔ ”میں اس کے ساتھ پیچھے بیٹھوں گا۔“

اس کے چہرے پر مایوسی کی لہر دوڑ گئی اور میں آگے نکل چلا گیا۔

ہمیں زیادہ دیر انتظار نہیں کرنا پڑا۔ انجن چلے، دروازے بند

ہوئے اور پھر سفر کے دوسرے مرحلے کا آغاز ہو گیا۔ ٹیک آف کے ابتدائی مراحل گزرنے ہی بہت سے دیگر مسافروں کے ساتھ ورا نے بھی سگریٹ سلگائی اور کھڑکی سے باہر خلیج کے نیچے پانیوں کے ساتھ ابھری ہوئی جدید ترین نخلستانوں کا نظارہ کرنے لگی۔

"ورا" چند ثانیوں بعد میں نے اپنے لیے سگریٹ سلگا کر اسے پکارا تو وہ چونک کر میری طرف متوجہ ہوئی۔ اس کی آنکھوں میں حیرت کے لہریے نمودار ہو رہے تھے۔

"ایک مدت کے بعد تم نے اس طرح مجھے پکارا ہے۔ خیریت تو ہے نا؟"

"میرے پکارنے میں بھی اب تمہیں اشارے کنائے نظر آنے لگے!" میں نے منہ بنا کر کہا۔

"میرا نام لیتے ہوئے ایسی اپنائیت کبھی پہلے ہوا کرتی تھی۔ اس وقت کتنا رومانس تھا تمہاری آواز میں۔"

"یہ تمہارے دماغ کا فتور ہے" میں نے چڑ کر کہا "ساتھ بیٹھ کر اب بور کرو گی۔"

"ہو سکتا ہے کہ ایسا غیر ارادی طور پر ہوا ہو" اس نے مفاہمانہ لہجے میں کہا "مگر یہ حقیقت ہے کہ اس وقت تمہاری آواز میرے دل اور کانوں کو بہت بھلی لگی ہے۔ کیا میرے لیے یہ خوشی کی بات نہیں ہے کہ تم آج بھی غیر ارادی طور پر مجھے پیار سے پکار سکتے ہو۔"

"مجھے مجبور نہ کرو کہ میں اپنی پرانی جگہ پر پہنچ کر اس مدقوق بڑھیا کو یہاں بھیج دوں۔"

"مجلو بھی کچھ نہیں کہتی مگر ایک بات کان کھول کر سن لو۔ تم میرا نام نہیں لو گے۔"

"احمقانہ بات ہے" میں نے سر جھٹک کر کہا "تمہارے جھوٹے سچے الزام کو تسلیم کروں یا پھر سرے سے تمہارا نام ہی نہ لوں۔ کیا تم اسی لیے میرے ساتھ آئی تھیں؟"

"تم پھر بہک رہے ہو۔ ان دونوں باتوں کا آپس میں کوئی تعلق نہیں ہے۔ اس سفر میں میں مسز روزی براؤن ہوں۔ تم مجھے روزی کہہ کر مخاطب کر سکتے ہو۔"

بات سمجھ میں آتے ہی میں خفت زدہ انداز میں ہنس پڑا۔ ورا بھی میری ہنسی میں شامل ہو گئی۔ اس نے مجھے یاد دہانی کرائی تھی کہ دوران سفر ہم دونوں کو ایک دوسرے کا وہی نام ذہن نشین رکھنا چاہیے تھا جس سے وہ سفر کر رہا تھا ورنہ کسی بھی مرحلے پر کوئی بڑی پریشانی پیدا ہو سکتی تھی۔

"ان فرضی ناموں کا مسئلہ تو طے ہو ہی گیا۔ تم نے اس نام پر بھی غور کیا جو بیدری نے تمہیں دیا ہے؟" چند بے مقصد ثانیوں کے بعد ورا نے مجھے ٹوکا۔

"فرصت ہی نہیں ملی۔ پھر نام میں کیا رکھا ہے۔ میرے لیے اتنا ہی کافی ہے کہ وہ نام بیدری نے دیا ہے۔ اس کے بانیانہ سلیقے کا ذاتی مشاہدہ کرنے کے بعد میں اس پر اعتماد کرنے لگا ہوں۔"

"وہ ایک نسوانی نام ہے" ورا نے معنی خیز لہجے میں کہا۔

"اچھا ہے۔ مردوں کے مقابلے میں عورتوں سے نمٹنا آسان ہوتا ہے۔"

"مغرب کی عورتیں مشرقی سے بہت مختلف اور خطرناک ثابت ہوتی ہیں۔"

"مجھے سبق پڑھانے کی کوشش نہ کرو۔ تم خود بھی مغرب کی بیٹی ہو" اسے اس کی اصل یاد دلانے ہوئے میں نے اس کے دیگر خواص کا ذکر دانستہ گول کر دیا ورنہ اہم ترین بات یہ تھی کہ اسے مردوں کو ترغیب دے کر اپنے جال میں پھانسنے کی خصوصی تربیت دی گئی تھی۔

وہ مسکراتے ہوئے بولی "ابھی میرا اور تمہارا آخری فیصلہ ہونا باقی ہے۔"

"جب دو خون آشام دشمن دسترخوان یا بستر پر یکجا ہو جائیں تو فیصلے کے لیے کچھ باقی نہیں بچتا۔ ہو سکتا ہے کہ فتح مند تم ہی رہی ہو لیکن یہ اہم بات ہے کہ آج ہم دونوں زندہ ہیں۔"

وہ پرواز طویل تھی اس لیے فضائی میزبان عورتیں اور مرد مسافروں کی فرمائشوں کے انتظار میں اطمینان سے راہداریوں میں ٹہل رہے تھے۔ ہمارے جیسے بند فضا میں جلتے ہوئے تمباکو کے ساتھ الکحل کی تیز بو بھی رچتی جا رہی تھی۔ ورا نے ایک اسٹیورڈ کو طلب کیا تو میرا ارادہ صرف جوس پینے کا تھا مگر وہ ورا ہی کیا جو ایسی چھوٹی موٹی باتوں پر میرے کسی اختلاف رائے کو آسانی سے قبول کر لیتی۔ ہم دونوں چند ثانیوں تک بحث کرتے رہے۔ اسٹیورڈ خاموش کھڑا اس تکرار سے لطف اندوز ہوتا رہا۔ اس کے ہونٹوں پر ایک موہوم سی مسکراہٹ رینگتی ہوئی تھی۔

میری دانست میں وہ ایک غیر ضروری تماشا تھا۔ میں نے ہتھیار ڈال دیے اور اسٹیورڈ سرہلا کر رخصت ہو گیا۔ ورا چہانے والے انداز میں مجھے گھورنے لگی۔ میں محسوس کر رہا تھا کہ اس کے وجود میں سوئی ہوئی پرانی ورا ماحول کی گھٹن سے نکلتے ہی آہستہ آہستہ بیدار ہو رہی تھی۔ میرے لیے اس کی وہ تبدیلی خطرے کی گھنٹی سے کم نہیں تھی۔

تھوڑی دیر بعد سلیم سے نہ رہا گیا اور وہ اپنی جگہ چھوڑ کر میرے پاس راہداری میں آکھڑا ہوا۔

"لڑکی شاندار ہے۔ تم بہت خوش نصیب ہو کہ یہ تمہاری ہم ذوق بھی ہے" اس نے آتے ہی میرے شانے پر جھک کر دھیمی آواز اور اردو زبان میں کہا۔ وہ ورا کے رنگ روپ سے دھوکا کھا گیا تھا کہ وہ اردو سے یکسر نابلد ہو گی۔

میں نے بوکھلا کر ورا کی طرف دیکھا۔ وہ بلا کی مکار تھی۔ ہونٹوں پر معصومانہ مسکراہٹ لیے وہ یوں سلیم کی طرف دیکھ رہی

تھی جیسے اس کا کہا ہوا ایک لفظ بھی نہ سمجھ سکی ہو۔

وہ خود ہی اپنی مٹی پلید کرانے پر تلی ہوئی تھی۔ میں نے بھی اس سے کوئی رعایت نہ کرنے کا فیصلہ کر لیا اور سلیم سے مخاطب ہو کر کہا "حرکت میں برکت ہے۔ تم اپنی تقدیر پر شاکر ہو کر ڈیوٹی فری شاپ سے خریداری کرتے رہے اور تمہاری لاٹری میں وہ عنقہ نکل آئی۔ میں نے ذرا ہاتھ پاؤں مارے تو یہ سوزی سوڈ میرے ساتھ بیٹھنے پر آمادہ ہو گئی۔"

"سوزی سوڈ!" اس نے حیرت سے دہرایا "یہ اس کا نام ہے یا تم مجاز رہنا ایسا کہہ رہے ہو۔"

"اس کا نام سوزی ہے۔ کیا یہ گلاب کی طرح کھلی ہوئی نہیں لگتی؟"

"تم نے ایسی ہی باتیں کر کے اسے بیٹھنے میں آمادہ ہو گا۔ اس سے میرا تعارف نہیں کراؤ گے؟"

"سوزی اور یہ سلیم ہیں۔ ابھی تک میں اسی کے ساتھ بیٹھا بور ہو رہا تھا" میں نے ویرا سے مخاطب ہو کر انگریزی میں کہا اور ویرا نے داہنا ہاتھ اس کی طرف بڑھا دیا۔

سلیم جیسے ارمانی فطرت شخص کے لیے ایک جوان اور خوبرو لڑکی کے نرم و نازک ہاتھ کا حیات آفریں لمس ایک نعمت سے کم نہیں تھا۔ اس نے مزید جھک کر بڑے ادب اور احترام کے انداز میں ویرا کا ہاتھ اپنے دونوں ہاتھوں میں لے لیا۔

رسمی کلمات ادا کرتے ہوئے شاید سلیم نے ویرا کا ہاتھ دبانے کی کوشش کی۔ ویرا نے جواب میں کچھ کہے بغیر نرمی سے اپنا ہاتھ واپس کھینچ لیا۔

"برا نہ مانو تو تھوڑی دیر کے لیے اپنی جگہ مجھے دے دو" سلیم نے مجھ سے گھگیا کر اردو میں کہا۔

"اس سے پوچھ لو۔ یہ رضامند ہو تو مجھے کوئی اعتراض نہیں" میں نے سنجیدگی سے کہا۔

سلیم نے کھنکھار کر اپنا گلا صاف کیا پھر اٹک اٹک کر ویرا سے بولا "مس سوزی! کیا میں تھوڑی دیر کے لیے تمہارے ساتھ بیٹھ سکتا ہوں؟"

"کیسے بیٹھو گے؟" ویرا نے معصومانہ سادگی سے پوچھا "یہاں تو صرف دو ہی کرسیوں کے بیٹھنے کی گنجائش ہے اور پھر تم یہاں کیوں بیٹھنا چاہ رہے ہو؟ کیا تمہاری سیٹ میں کوئی چبھنے والی چیز نکل آئی ہے؟"

سلیم اکبر خان ویرا کی سنجیدگی سے بری طرح بوکھلا گیا۔

"نن.... نہیں۔ میری سیٹ بالکل ٹھیک ہے۔ میں تم سے تمہارے ملک کے بارے میں کچھ جاننے کے لیے اسلم سے سیٹ بدلنا چاہتا ہوں۔ اس کے بعد اپنی جگہ پر واپس چلا جاؤں گا۔ اسلم اس کے لیے رضامند ہے۔"

"ابھی تمہیں میری شہریت تک کا پتا نہیں ہے۔ تم کس ملک کے بارے میں جاننا چاہتے ہو؟"

"انگلینڈ۔۔۔ انگلینڈ!" سلیم نے جلدی سے کہا "میرا اندازہ ہے کہ تم انگلش ہو۔"

"شرافت سے واپس جا کر اپنی جگہ پر بیٹھ جاؤ۔ میں نے عملے کے کسی رکن سے تمہاری شکایت کر دی تو تم سارے راستے کسی سے نظریں ملانے کے قابل نہیں رہو گے" ویرا نے درشت لہجے میں اسے پھٹکار دیا۔

سلیم کے چہرے کا رنگ اڑ گیا۔ اس نے خوف زدہ نظروں سے ویرا کی طرف دیکھا اور پلٹ کر بہت تیزی سے اپنی سیٹ کی طرف بڑھتا چلا گیا۔

"دیکھ لیا" اس کے دور نکل جانے پر ویرا ہنس کر بولی "تم اس کے ذریعے مجھے شرمندہ کرنا چاہ رہے تھے اور وہ خود ہی دم دبا کر بھاگا۔ اب وہ ادھر کا رخ بھی نہیں کرے گا۔"

"تم بعض اوقات ناقابل فہم ہو جاتی ہو" میں نے گہرا سانس لے کر کہا "میں سمجھا تھا کہ تم اردو سے انجان بن کر تھوڑی دیر کے لیے اسے الو بنانا چاہ رہی ہو۔"

"وہ اس قابل نہیں تھا" ویرا حقارت سے بولی "ورنہ میں آخر میں اردو بول کر اسے حیران ضرور کرتی۔"

"اسے دھتکار کر تم نے اچھا نہیں کیا۔ اس انجام کا ذرا بھی اندازہ ہوتا تو میں اسے تم سے متعارف ہی نہ کراتا" میں نے متاسفانہ لہجے میں کہا "اب وہ مجھ سے بھی سیدھے منہ بات نہیں کرے گا۔"

"میں تمہاری دوست یا بیوی نہیں ہوں جو وہ میرے سلوک کی ذمہ داری تم پر تھوپے گا۔ اگر وہ صحافی بھی رہ چکا ہے تو اسے معلوم ہونا چاہیے کہ مغرب میں شہری لڑکیاں کتنی منہ پھٹ ہوتی ہیں۔ رہے بھی اب تمہیں اس خبیث سے کیا لینا ہے۔ وہ پاکستان واپس لوٹے گا تو اول خان خود ہی اس کی گردن ناپ لے گا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ بھی اس کی ضرورت محسوس نہ کرے۔ اگر لندن سوہن سے تعلق! ہمدردی رکھنے والے ہر شخص کو سزاوار سمجھ لیا گیا تو کراچی کے سینکڑوں معززین بھی اس مہم کی زد میں آ جائیں گے۔"

"وہ بعد کی باتیں ہیں۔ فی الحال میں لندن میں اس کا سراغ نہیں کھونا چاہتا۔ ابھی تک مجھے یہ جاننے کا موقع نہیں مل سکا کہ وہ لندن میں کہاں قیام کرے گا۔"

"تم ابھی جا کر اس سے مل لو۔ اس کے سامنے مجھے برا بھلا کہو گے تو اس کی مجروح انا کو ذرا سکون مل جائے گا اور وہ تم سے گریز نہیں کرے گا" وہ بے رحمانہ مسکراہٹ کے ساتھ بولی "میں ایسے دل پھینک مردوں کی رگ رگ کو اچھی طرح پہچانتی ہوں۔"

وہ ویرا تھی اور اپنی مرضی کی مالک۔ وہ جو کچھ کر گزرتی تھی اسے روکنا میرے بس سے بالکل باہر تھا۔ میں چند منٹ تک اپنی جگہ بیٹھا سلیم سے دوبارہ ملاقات کے بارے میں سوچتا رہا۔ آخر

جیسے ہیتھرو روڈ کا نام بدی کی ایک علامت بن کر رہ گیا۔ یہی حال ٹیکسی زدہ اس ... ہے۔ سیاروں کی دلچسپی کے سارے حالی مراکز ثقافتی عورتوں کی توجہ کا خاص مرکز ہوتے ہیں۔ اس میں کوئی نئی بات نہیں ہے۔"

وہ کوئی دلچسپ موضوع نہیں تھا لیکن میری ہم نشین دراصل جو دنیا کے ہر موضوع پر بے تکان بولنے کی خداداد صلاحیت رکھتی تھی وہ موضوع دراز ہوتا چلا گیا۔

مسافت کے لحاظ سے وہ پرواز طویل ہی تھی لیکن میں نے سارا راستہ مصروف رہ کر اطمینان سے گزارا۔ نیچے کے منظر تیزی سے بدلتے رہے اسی کے ساتھ آسمان سے روشنی معدوم ہونے لگی۔ طیارے کے عقب میں گہری سیاہ چادر محیط تھی لیکن نصف ہزار فٹ کی بلندی سے آگے روشن افق نظر آرہا تھا۔ زمین کی محوری گردش اور وقت کے فرق کی وجہ سے وہ اندھیروں سے روشنی کی طرف کا سفر کہا جا سکتا تھا۔

پھر جہاز کے گرد بھی اندھیرا ہونے لگا۔ نیچے گہرے بادلوں کے بڑے بڑے تیرتے پھر رہے تھے جن کی وجہ سے زمین کا تفصیلی نظارہ کرنا ممکن نہیں تھا۔ پھٹے ہوئے بادلوں کے درمیان سے کہیں کہیں زمینی روشنیوں یا سیاہ سمندر کے سینے پر تیرتے ہوئے روشن جہاز نظر آجاتے تھے۔

لندن کی آمد کے اعلان کے بعد جہاز بادلوں کی دبیز چادر کو چیرتا ہوا زمین سے قریب تر ہوا تو نگاہوں کے سامنے گویا ایک روشن نقطوں کی ایک زمینی کہکشاں روشن ہو گئی جو لمحہ بہ لمحہ واضح ہوتی جارہی تھی۔

ہیتھرو لندن کا شہری ائیرپورٹ ہے جب کہ لندن کے مضافات میں گیٹ وک کے نام سے دوسرا جدید ائیرپورٹ بھی ہر روز متعدد بین الاقوامی پروازوں کا بوجھ اٹھاتا ہے۔ ہماری اس پرواز کا رخ ہیتھرو ائیرپورٹ کی طرف تھا۔

آخر کار لندن کی سرزمین پر ہمارے اس سفر کا دوسرا حصہ تمام ہوا۔ اس بار مسافروں کی اکثریت بظاہر تعلیم یافتہ اور مہذب نظر آتی تھی لیکن وہاں بھی جہاز رکنے سے پہلے بہت سے مسافروں نے نشستیں چھوڑ کر دستی سامان یکجا کرنا شروع کر دیا۔

چیونٹی کی رفتار سے رینگتا ہوا جہاز آخر کار رک گیا۔ دروازہ کھلنا تھا کہ سرنگ نما اسٹوپ ٹنگ رہے۔ جڑے ہوئے اگلے دروازے سے جوڑا گیا اور پھر قطار آگے سرکنے لگی۔

جہاز سے اس راستے میں داخل ہوتے ہوئے میں نے جوڑ سے خنک ہوا کی تبدیلی محسوس کی اور اندازہ ہوا کہ لندن میں کراچی کے مقابلے میں موسم خاصا سرد تھا۔

اس طویل اور کشادہ سرنگ سے نکلنے کے بعد مسافروں کو آگے لے جانے والی فرشی بیلٹ ہموار رفتار سے رواں تھی۔ اس متحرک بیلٹ کے دونوں طرف پیدل چلنے کے شوقین مسافروں کے لیے صاف ستھرے اور وسیع فرشی راستے موجود تھے۔ بیلٹ کے دونوں طرف بند باڑھ لگی ہوئی تھی جس کی وجہ سے کوئی درمیان سے اس متحرک پٹی پر سوار نہیں ہو سکتا تھا۔ ڈسپلن اور قطار کے معاملے میں انگریزوں کا روایتی مزاج یہاں پہنچتے ہی ظاہر ہو جاتا تھا۔ جس کو رواں بیلٹ سے استفادہ کرنا ہو وہ قطار بندی کر کے ہی اس پر سوار ہو سکتا تھا۔

اس پرواز سے لندن پہنچنے والے بیشتر مسافر انگریز نہیں تھے مگر تحمل کے ساتھ اس سرزمین کی روایات کا پورا پورا احترام کر رہے تھے مگر کچھ عجلت پسند ایسے بھی تھے جو بیلٹ کے دونوں کناروں پر کھڑے ہوئے مسافروں کے درمیان سے دھکے دیتے اور دستی بیگ پنڈلیوں پر مارتے رواں بیلٹ پر آگے دوڑے جا رہے تھے۔

بیلٹ کے اختتام پر وسیع امیگریشن ہال آگیا جہاں موٹے موٹے پائپوں کی محدود رکاوٹوں کے ساتھ مسافر صف آرا ہونے لگے۔ ہال میں پہلے سے بہت سے مسافر موجود تھے۔ اس روز امیگریشن کے تقریباً تمام ہی کاؤنٹرز آباد تھے جس سے اندازہ ہو رہا تھا کہ اس روز ہیتھرو پر پروازوں کا خاصا دباؤ تھا۔

پہلے سے طے شدہ پروگرام کے مطابق ہم دونوں نے اپنے لیے الگ الگ قطاروں کا انتخاب کیا۔ مجھ سے پہلے ریحانہ کی باری آئی اور وہ امیگریشن کاؤنٹر کے دائرے میں سے گزر کر بیگج ہال کی طرف چل دی۔ کچھ دیر بعد میری بھی باری آگئی۔ کاؤنٹر پر بیٹھی ہوئی معمر اور باوقار خاتون نے میرے پاسپورٹ کا تصویر والا صفحہ الٹ کر میرے چہرے پر ایک بھرپور نگاہ ڈالی اور پھر کچھ کہے سنے بغیر اوراق الٹ کر ایک خالی جگہ پر مہر ثبت کر دی۔

پاسپورٹ مجھے واپس لوٹاتے ہوئے وہ خاتون بند ہونٹ پھیلا کر دھیمے انداز میں مسکرائی تھی۔ میں نے اس کا شکریہ ادا کیا اور آگے بڑھتا چلا گیا۔

امیگریشن ہال سے نکلتے ہی بیگج ہال میں بڑے سے روشن بورڈ پر ان تمام پروازوں کے نمبر نمایاں تھے جو اس وقت ہیتھرو پر اتر چکی تھیں۔ ان کے مقابل ہی بیلٹ نمبر موجود تھے جن پر متعلقہ پرواز کے مسافروں کا سامان آتا تھا۔ کہیں کوئی بدنظمی یا افراتفری نہیں تھی۔ ہر مسافر اپنے متعلقہ بیلٹ پر اپنے سامان کی آمد کا منتظر تھا۔ برابر والے دوسرے ہال میں بھی یہی منظر تھا۔ وہاں ریحانہ بھی اپنے سامان کی منتظر تھی۔

قریب جا کر میں نے دیکھا کہ وہ دونوں ہلکے پھلکے سوٹ کیس ٹرالی پر رکھ چکی تھی۔

"باہر نکلنے تک الگ الگ ہی رہو تو بہتر ہے۔ ابھی کسٹم کا ایک مرحلہ باقی ہے۔" میں نے اس کے پاس جا کر ہلکی آواز میں کہا اور وہ تفہیمی انداز میں سر ہلا کر رہ گئی۔

میں نے اپنا سوٹ کیس ہاتھ میں اٹھا لیا۔ ریحانہ ٹرالی لے کر آخری مرحلے سے نمٹنے کے لیے چل دی۔

ہم دونوں کو ہی کسٹم کے تفصیلی معائنے سے گزرنا پڑا جب کہ گرین چینل سے گزرنے والے بہت سے لدے پھندے مسافروں سے کوئی تعرض نہیں کیا گیا تھا۔ اس اتفاق کی دو ہی وجوہ ہو سکتی تھیں۔ اول ہمارے پاسپورٹوں کا پاکستانی ہونا، دوم ہمارے رخت سفر کا مشکوک حد تک مختصر ہونا۔

سبب کوئی بھی رہا ہو، وہ مضبوط ہی ہوگا۔ نصب روالی کوئی بات ہوتی تو اس کی ابتدا امیگریشن کاؤنٹر سے ہی ہو جانی چاہیے تھی۔ دراصل پاکستان سے بیرون ملک جانے والے بعض سادہ لوح مسافر نادانستگی میں منشیات کے عیار اسمگلروں کے آلۂ کار بن کر بیرون ملک اتنی بڑی تعداد میں گرفتار اور سزایاب ہوئے ہیں کہ پاکستانیوں کے لیے برادرانہ جذبات رکھنے والے ممالک کا رویہ بھی جانچ پڑتال کے معاملے میں ہتک آمیز حد تک سخت ہوتا ہے جس کی وجہ سے معزز اور بے گناہ مسافروں کو دوسروں کے سامنے خفت کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔

سامان کی تفصیلی تلاشی، غیر متوقع سوالات پر میرے اضطراری ردعمل کے مشاہدے اور پاسپورٹ کی پڑتال کے بعد ہمیں رخصت کی اجازت مل گئی۔ اس سفر میں میرے لیے وہی ایک مرحلہ اعصاب شکن ثابت ہوا ورنہ ابتدا سے آخر تک سب کچھ معمول کے مطابق ہی رہا تھا۔

ایئرپورٹ کی عمارت کے اس مقام پر میری نظر تھی جہاں سے ٹیکسی یا ٹیوب کے لیے الگ الگ راستے لیے جاتے ہیں۔ کسٹم والوں کے رویے نے میرے خوشگوار موڈ کو بالکل چوپٹ کر کے رکھ دیا تھا۔ میں نے ٹیوب سے سفر کا ارادہ ترک کر کے قریبی ٹیکسی اسٹینڈ کی راہ لینے کا فیصلہ کر لیا۔

سڑک کی اوپری منزل کے سائے میں قدرے خنک ہوائیں کچھ زیادہ ہی تیز محسوس ہو رہی تھیں۔ فٹ پاتھ پر مسافر اپنے سازوسامان کے ساتھ قطار کے آخری سرے پر رکتے جا رہے تھے۔ خالی ٹیکسی آتی اور سب سے آگے والے مسافر کو اسباب اور متعلقین سمیت سمیٹ کر تیزی سے آگے روانہ ہو جاتی۔ لندن کی کالی ٹیکسیاں میٹر سے چلتی ہیں، سامان کا کرایہ مقرر ہے۔ کوئی مول تول نہیں ہوتا۔ مسافر ٹیکسی میں بیٹھ کر اپنی منزل کا پتا بتاتا ہے اور تھوڑی ہی دیر میں ڈرائیور مطلوبہ پتے پر گاڑی روک دیتا ہے۔

وہاں وہ سب کسی مشینی عمل کی طرح ہو رہا تھا۔ ایک پولیس والا جیبوں میں ہاتھ ڈالے وردی سے اس سارے عمل کی نگرانی کر رہا تھا۔

باری آنے پر ہم دونوں ٹیکسی کی عقبی نشست پر سوار ہوئے۔ سوٹ کیس کشادہ پائدان کے ایک کونے میں آگئے۔ ڈرائیور نے درمیان میں لگے ہوئے شیشے کی شفاف کھڑکی سرکا کر صرف "یس سر؟" کہا اور دریا نے برینٹ ہوٹل کا نام لے دیا۔ ٹیکسی فراٹے سے آگے بڑھ گئی۔

میرے لیے وہ شہر اجنبی نہیں تھا۔ میں نے اس کی سڑکوں اور بازاروں میں کافی دن گزارے تھے اور شہر کے مضافات تک دیوانہ وار غزالہ کو ڈھونڈتا پھرا تھا۔ وہ وہ دور تھا جب دریا میرے ... کی پیاسی بنی ہوئی تھی اور کراچی سے غزالہ کو اغوا کر کے انگلستان بھجوا چکی تھی تاکہ مجھے اپنے سامنے گھٹنے ٹیکنے پر مجبور کر سکے۔

اس وقت غزالہ بیوی نہیں صرف میری چاہت تھی۔ وہ ماں ... اور پھر باپ کے سائے سے محروم ہو چکی تھی۔ میں نے ... کالج سے فارغ التحصیل ہونے والی ایک گھریلو لڑکی کے روپ میں ... چاہا تھا۔ اس کے اغوا کی وحشت اثر خبر کی تصدیق ہوتے ہی ... نے سمجھ لیا تھا کہ دریا کے ہاتھوں اس پر ایک قیامت گزرنے والی تھی۔ دیار غیر میں وحشی دشمنوں کے چنگل میں پھنسی ہوئی نرم و نازک سی لڑکی اپنا کوئی دفاع کرنے کے قابل نہیں تھی۔ لندن پہنچنے کے بعد جب غزالہ کا پہلا حوصلہ افزا سراغ ملا تو مجھے اندازہ ہوا کہ میرے لیے آگرچہ ٹی بھی شیر بن سکتی ہے۔

غزالہ نے اپنے مسلح رکھوالوں کے چھکے چھڑا دیے تھے ... خوف خوردہ ہرنی کی طرح ان کے حصار سے نکل کر اتنی سرعت سے فرار ہوئی تھی کہ میں خود بھی اس تک پہنچنے میں کامیاب نہیں ہو سکا تھا۔

یہ وقت کا ایک سبق آموز انقلاب تھا کہ اس بار غزالہ میری بیوی بن کر کراچی میں بیٹھی ہوئی تھی اور دریا میری ہم سفر بن کر میرے ساتھ لندن کی سڑکوں سے گزر رہی تھی۔ وہ سب سوچتے ہوئے آسودگی کا ایک عجیب سا سرور میرے رگ و پے میں سرایت کر گیا۔ میں نے آنکھیں موند کر دریا کا بھرا بھرا گداز بازو ... اپنی مٹھی میں بھینچ لیا۔

میری وہ حرکت بالکل غیر ارادی تھی۔ اس وقت میری کیفیت ایسے کسی جنگجو سے مشابہ تھی جس نے اپنے دشمن کو گھائل کر ... اپنے قدموں میں زیر کر لیا ہو اور فتح کے نشے سے سرشار ہو ... کرتے ہوئے دشمن کی کھوپڑی کو ٹھوکر لگانے میں تسکین محسوس کرتا ہے۔ میں نے دریا کی گردن کے بجائے اس کا بازو دبوچ لیا تھا کیونکہ اب وہ ماضی کی دشمنیوں کو بھلا کر ... حلیف بن چکی تھی۔

اپنی انگلیوں کی سخت ہوتی ہوئی اضطراری گرفت پر میں خود ... چونک پڑا۔ مجھے خیال ہوا کہ اس سخت اور بے رحمانہ گرفت پر ... کی طرف سے کوئی صوتی یا عملی احتجاج ناگزیر تھا مگر وہ خاموش ... ساکت بیٹھی ہوئی تھی۔ اس کے لبوں سے کوئی سرگوشیانہ سسکاری تک آزاد نہیں ہوئی تھی۔

میں نے اس کا بازو چھوڑ کر آنکھیں کھول دیں اور دریا کی طرف دیکھا تو اس کی حسین آنکھوں میں ایک ہی خمار کے ڈ... اتر آئے تھے۔

"بازو کیوں چھوڑ دیا؟" اس نے بھرائی ہوئی دھیمی آواز میں سوال کیا "اسے اتنا بھینچو کہ میرے بازو کی ہڈی تک سرمہ ہو ...

اور دیکھ لیجئے کہ میں پھر بھی اُف نہ کرتی۔۔۔ بہت سفاک اور جنگلی ہو تم۔ اس بری طرح نوچا ہے کہ میرے بازو پر گہرا نیل پڑ گیا ہوگا۔"

"سوری! اس حرکت میں میرے ارادے کا کوئی دخل نہیں تھا۔ اس وقت میں خیالوں کی کسی اور ہی دنیا میں کھویا ہوا تھا۔ بے دھیانی میں تمہیں اذیت دے بیٹھا۔"

وہ مخصوص انداز میں ہنس پڑی اور بولی "مجھے معلوم ہے کہ لندن کی سڑکوں سے گزرتے ہوئے تم کیا سوچ سکتے ہو۔ اس وقت تمہیں اپنا پچھلا سفر یاد آ رہا ہوگا جب تم غزالہ کے فراق میں سلگتے اور تڑپتے ہوئے یہاں آئے تھے۔ یہ سب سوچ کر تمہارا خون کھول رہا ہوگا۔ ان تمام مصائب کی جڑ میں تھی۔ اس وقت تمہارا ہاتھ مجھ پر ہی اٹھ سکتا تھا۔ غنیمت ہے کہ اب وہ دشمنیاں تمام ہو چکی ہیں، اسی لیے تمہارا ہاتھ میری شہ رگ سے پہلے بازو پر رک گیا ورنہ یہ کالی ٹیکسی میرا مقتل بھی ثابت ہو سکتی تھی۔"

اس کی ٹھیک ٹھیک قیاس آرائی پر میں اندر سے ہل کر رہ گیا۔ وہ عورت میرے لیے دن بہ دن خطرناک تر ہوتی جارہی تھی۔ میرے ساتھ رہ رہ کر اس نے میرے ذہن میں جھانکنے کی حیران کن استعداد حاصل کرلی تھی۔ اس سے پہلے بھی وہ کئی نازک مواقع پر حقیقت سے قریب تر قیاس آرائیاں کر کے مجھے متحیر کرتی رہی تھی لیکن اس وقت اس نے ٹھیک ٹھیک اندازہ لگا کر مجھے ششدر کر دیا تھا۔

"ایسی کوئی بات نہیں ہے۔" میں نے اس کی حوصلہ شکنی کی غرض سے سفید جھوٹ بولنے کا فیصلہ کر کے جواب دیا "یہ تمہارے گناہ ہیں جو اس وقت تمہارے سر چڑھ کر بول رہے ہیں۔ سچ پوچھو تو میں بہت دور کے ان رومان پرور خوابوں میں کھویا ہوا تھا جب تم بلیک کوبین ہوتی تھیں اور میں کسی نہ کسی وجہ سے تمہاری انا کو بھڑکا کر تمہیں اپنی طرف متوجہ کرنے میں کامیاب ہو گیا تھا۔"

میرا کہنے کے لیے میری وہ قلابازی اس قدر ناقابل یقین اور ہیجان انگیز ثابت ہوئی تھی کہ وہ اپنے سارے قیاسات کو بھول بھال کر نشست پر میرے قریب سرک آئی اور مخمور آواز میں کہنے لگی "میں بھی ان ارمان انگیز دنوں کو یاد کر کے اندر ہی اندر کڑھتی رہتی ہوں مگر میں نے کبھی نوچنے کھسوٹنے کی کوشش نہیں کی۔"

"پانچوں انگلیاں یکساں نہیں ہوتیں۔ سارے انسانوں کا مزاج ایک جیسا نہیں ہوتا۔" میں نے نشست پر اس سے الگ رہنے کی کوشش کرتے ہوئے کہا "تم نے سنا ہوگا کہ اپنی فطرت کے اعتبار سے عورت سمندر اور مرد ساحل کی طرح ہوتا ہے۔ ایسی مثالیں صدیوں کے تجربے کے بعد وجود میں آتی ہیں۔"

"میرے لیے یہ ایک نئی مثال ہے۔ سمندر اور ساحل تو ایک دوسرے میں پیوست ہوتے ہیں۔ مد و جزر کے ساتھ دونوں ہی کھنچتے سمٹتے رہتے ہیں۔"

"پہلی بات تو یہی ہے کہ دونوں ایک دوسرے کے لیے لازم و ملزوم ہیں۔ سمندر چڑھتا ہے تو ساحل اسے اپنے سینے پر سمیٹ لیتا ہے۔ اترتا ہے تو پھر سے اس کی شناخت ابھر آتی ہے۔ ساحل کی۔۔۔ بھیگی ریت ہر چیز کا اثر جلد قبول کرتی ہے۔ دھوپ سے تپنے لگتی ہے، سائے میں خنک ہو جاتی ہے، نمی جلد قبول کرتی ہے اور پھر فوراً ہی سوکھ جاتی ہے، پرانے نشانوں پر بڑھتے قدم کا نشان آسانی سے قبول کر لیتی ہے اور یہی سب مردوں کے اوصاف ہیں۔ وہ پل بھر میں مہربان ہو کے نامہربان ہو جاتے ہیں مگر سمندر عورت کے ظرف کی طرح گہرا ہوتا ہے۔ اس کی تہ میں طوفان مچلتے رہتے ہیں مگر سطح پرسکون نظر آتی ہے، وہ دھیرے دھیرے گرم ہوتا اور پھر اسی طرح سرد ہوتا ہے، کسی کا اثر قبول نہیں کرتا اور نہ کسی کا کوئی نشان برقرار رہنے دیتا ہے۔"

میں نے اس کے ذہن کو الجھانے کے لیے ذرا زیادہ وضاحت کے ساتھ اس مثال کا حدود اربعہ بیان کیا اور وہ میری بتائی ہوئی اس تفسیر میں ڈوب گئی۔ اگر وہ میرے خیالات بھانپ سکتی تھی تو میں بھی بڑی حد تک اس کا مزاج آشنا تھا۔

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ عورت واقعی ایک سمندر ہوتی ہے۔" شاید غور کرنے کے بعد اس پر میری وضاحت کے نئے مفہوم آشکارا ہو رہے تھے۔ "اس کی موجیں ساحل سے چلتی ہیں اور پھر وہیں سر پٹکتی رہتی ہیں۔ یہ وفا کی علامت ہے۔"

"ہاں کہ تم سمندر ہو مگر اس ٹیکسی میں میرے اوپر سوار ہونے کی کوشش مت کرو۔" اپنی مدافعانہ کوششوں میں ناکام ہو کر میں نے بے بسی سے کہا "ڈرائیور بار بار عقب نما آئینے میں ساحل اور

سمندر کی سہ منزلہ خود سے دیکھ رہا ہوگا۔ اس نے کہیں گاڑی لڑا دی تو میرا خون تمہاری گردن پر ہوگا۔ لندن آکر ایسے انجام سے دوچار ہونا بہت المناک ہوگا۔"

اس وقت تک وہ میرے اوپر جھکی ہوئی تھی۔ میری بات پوری ہونے سے پہلے الگ ہوگئی "تم بہت سوئر ہو۔ کیبن میں اتنا اندھیرا ہے کہ وہ ہمیں دیکھ ہی نہیں سکتا۔ ان کالی ٹیکسیوں کی ونڈ اسکرین اتنی اونچی رکھی جاتی ہے کہ ڈرائیور مسافروں کے سروں کے اوپر سے براہ راست عقبی ٹریفک پر نگاہ رکھتا ہے۔ وہ اپنے آئینے کا زاویہ بدل کر مسافروں کے جسموں میں پڑے ہوئے پیچھے آنے والی گاڑیوں کو دیکھ ہی نہیں سکتا۔ تم ہر وقت بے سروپا بہانے تراشنے میں ماہر ہوتے جا رہے ہو۔"

"آفن تم میرے ساتھ مسلسل زیادتیاں کر رہی ہو۔" میں نے احتجاج کیا "پہلے مذاق اور جنگلی کہا پھر سوئر کہہ دیا اور اب بہانے باز قرار دے رہی ہو۔"

"یہ سب پیار کی باتیں ہیں۔ ان سے کوئی اذیت نہیں ہوتی۔ تم نے تو میرے بازو کو دبا کر تقریباً نکال دیا ہے۔ ظلم کرتے ہو تو جلے پر نمک اور زخم کو بھی سینے کی عادت ڈالو۔"

ڈرائیور شاید شہر کی مصروف سڑکوں کا رخ کرنے سے گریزاں تھا۔ اس نے ٹیکسی ایسے راستوں سے نکالی کہ ہم پوری ٹاؤن فورڈ اسٹریٹ عبور کر کے ایک چوراہے پر اچانک ہی ماربل آرچ کے قریب جا نکلے۔ اس قدیم آرچ کے سامنے ہی ہوبوٹ ہوٹل کی عمارت موجود تھی۔

ہوٹل کے پورچ میں ٹیکسی رکتے ہی کسی پورٹر کے بجائے ہوٹل کا کوئی سینئر رکن تیزی سے ہماری طرف آیا۔

"لیڈی اور جنٹلمین کیا آپ ایڈوانس بکنگ کے ساتھ یہاں آئے ہیں؟" اس نے ویرا کے لیے ٹیکسی کا دروازہ کھولتے ہوئے مجھ سے سوال کیا۔

"نہیں۔ ہم ایئرپورٹ سے سیدھے آرہے ہیں۔" مجھ سے پہلے ویرا بول پڑی "اس امید پر کہ یہاں کوئی کمرا مل ہی جائے گا۔ مجھے یہ ہوٹل پسند ہے۔"

"میں حد سے زیادہ شرمسار ہوں مادام... اگلے دس دن تک ہوٹل بک ہے۔ صرف ویک اینڈ پر ایک یا دو راتوں کے لیے جگہ مل سکے گی۔"

ویرا نے ٹیکسی سے اترنے کا ارادہ ملتوی کر دیا۔ نووارد نے آہستگی سے دروازہ بند کیا اور ویرا کا شکریہ قبول کر کے برآمدے کی طرف لوٹ گیا۔

ٹیکسی کے پیچھے دوسری گاڑیاں جگہ خالی ہونے کی منتظر تھیں۔ ہمارے ڈرائیور نے ٹیکسی آگے بڑھا دی اور بڑبڑانے کے انداز میں بولا "سر! تم نے بلاوجہ بیتھ روڈ سے یہاں تک آنے کا کرایہ ضائع کیا۔ مجھے معلوم ہوتا کہ تم بکنگ کے بغیر ادھر آرہے ہو تو میں پہلے ہی آنے سے منع کر دیتا۔ سیزن میں بکنگ کے بغیر سینٹرل لندن کے معقول ہوٹلوں میں پیر دھرنے کی جگہ نہیں ملتی۔"

وہ لندن کے روایتی ڈرائیوروں کی طرح باتونی تھا اور پہلا موقع میسر آتے ہی اس کی زبان چل پڑی تھی۔ میں نے اس کی بات درمیان میں سے ہی اچک لی۔

"مجھے اندازہ ہو چکا ہے کہ ایڈوانس بکنگ کو بھول کر ہم نے سنگین غلطی کی ہے۔ اب تم ہمیں کہاں لے جا رہے ہو؟" میں نے لہجہ بگاڑے بغیر اس سے پوچھا۔

"سر! میں تمہاری ہدایت کے انتظار میں ہوں۔ لندن کے قلب میں پہنچ ہی گئے ہو تو دو چار ہوٹل اور بھی جھانک لو۔ یہاں پورٹ مین، ڈرملٹن، سیلف ریج اور کانٹی نینٹل ہوٹل قریب ہی ہیں۔ باری باری وہاں بھی دیکھ لیتے ہیں۔ شاید تمہاری قسمت یاوری کر جائے......"

"نہیں، ہمیں مہنگے ہوٹلوں میں بند ہو کر رہنے کا شوق نہیں ہے۔ ہمیں متوسط درجے کا کوئی ہوٹل درکار ہے بلکہ ایک دو راتوں کے لیے کوئی سستا ہوٹل بھی چلے گا۔" میں نے ایک بار پھر اس کی بات کاٹ دی۔

"ہرگز نہیں۔ اتنی خوب صورت گرل فرینڈ کے ساتھ میں تمہیں کسی سستے ہوٹل کا رخ کرنے کا مشورہ نہیں دوں گا۔ یہ غلطی کی تو تم پچھتاؤ گے۔"

"پھر تم ہی بتاؤ کہ ہم کیا کریں۔ آج کی رات بسر کرنے کا بندوبست ہو جائے تو کل ہم اپنی پسند کا ٹھکانا ڈھونڈ لیں گے۔" اس کی زبان سے اپنی تعریف سننے کے بعد ویرا کے لیے گفتگو میں حصہ لینا ناگزیر ہو گیا۔

"لندن بہت مہمان نواز شہر ہے۔" ڈرائیور کی زبان چل پڑی۔ "تم کسی مشکل میں پڑ جاؤ تو ہر شخص پورے خلوص کے ساتھ تمہیں غلط مشورے دینے کی کوشش کرے گا مگر میں ڈاسل ٹپ کے لالچ کے بغیر اپنی خوب صورت سواریوں کو کارآمد مشورہ دے رہا ہوں۔ تم ہانسلو میں سیدھے بسٹر وابرٹ ہوٹل چلے جاؤ۔ وہ موٹر وے اے فور پر بیتھ روڈ سے چند منٹ کی مسافت پر چھوٹا سا خوب صورت ہوٹل ہے۔ ربی کیپلان میرا لنگوٹیا ہے اور وہاں کا جنرل منیجر ہے۔ میرا نام لو گے تو وہ تمہیں یہ رات اپنے ہوٹل سے باہر بسر نہیں کرنے دے گا۔"

"وہ سینٹرل لندن سے بہت دور پڑے گا۔" ویرا نے شکوہ کیا۔

"پھر تم بتاؤ۔ میں وہیں چلتا ہوں۔" اس گفتگو کے دوران ٹیکسی کے ساتھ اس کا میٹر مسلسل چلتا رہا۔

ہم نارکی میں ویرا نے بے بسی سے میری طرف دیکھا اور میں نے مزید بھاگ دوڑ سے بچنے کے لیے ڈرائیور کو بسٹر وابرٹ ہوٹل کی طرف چلنے کی ہدایت کر دی۔

بیتھ روڈ کی طرف واپسی کا وہ سفر زیادہ طویل اور تکلیف دہ

پیت ہوا۔ خدا خدا کر کے ہوٹل کی عمارت آئی تو یہ دیکھ کر دل خوش ہوا کہ وہ صاف ستھری' کشادہ اور صرف تین منزلہ عمارت تھی۔ وہی کیبریان اس وقت تک واپس جا چکا تھا' ٹیکسی ڈرائیور نے جس اہتمام سے ہمارے ہلکے پھلکے سوٹ کیس اٹھائے' اس سے مجھے اندازہ ہو گیا کہ اس دور افتادہ ہوٹل میں کسی سفارش کے بغیر بھی کمرا مل سکتا تھا۔

میں نے میٹر میں بجنے والے کرائے سے تین پاؤنڈ زائد ادھیڑ عمر ڈرائیور کو دیے اور اسے ریزگاری رکھ لینے کے لیے کہہ دیا۔ ٹپ کے بارے میں وہ روایتی فقرہ میری زبان پر ہی تھا کہ ڈرائیور میرا شکریہ ادا کر کے رقم جیب میں رکھ چکا تھا۔ میری کسی رسمی اجازت سے پہلے ہی اس نے بخشش کا اندازہ لگا لیا تھا۔

اس بھاری ٹپ کا یہ فائدہ ہوا کہ ہمارے کاؤنٹر پر پہنچنے تک ڈرائیور بھی اپنی ٹیکسی پارکنگ میں کھڑی کر کے وہیں آ گیا۔ میں ہوٹل کا فارم بھرنے میں مصروف تھا کہ اس نے بکنگ کلرک سے ہمارا مجوزہ کمرا دیکھنے کی فرمائش کر دی اور پھر پورٹر کے ساتھ اندر کی طرف چل دیا۔

دکھایا جانے والا کمرا اس نے سیلن کی وجہ سے رد کر دیا۔ میں اس بھاگ دوڑ سے اتنا اکتا چکا تھا کہ ہوٹل کا عملہ جس کمرے میں پہنچا دیتا میں کسی چیز کی پروا کیے بغیر وہیں ڈھیر ہو جاتا۔ کراچی سے لندن تک کے سفر نے مجھے اتنا نہیں تھکایا تھا جتنا ہیتھرو سے ماضر رابرٹ ہوٹل تک کے سفر نے بیزار کر دیا تھا۔

ڈرائیور کی محنت کے نتیجے میں ہمیں صرف اسی پاؤنڈ یومیہ کرائے والے ایک کشادہ' صاف اور آرام دہ کمرے میں پہنچا دیا گیا جو ہوٹل کے گراؤنڈ فلور کی بغلی سمت میں واقع تھا۔ اس کمرے کا دوسرا دروازہ ایک مختصر مگر خوب صورت لان میں کھل رہا تھا۔

وہ عمارت قدرے قدیم طرز کی تھی لیکن اس کی دیکھ بھال کا کام بہت عمدگی سے انجام دیا جا رہا تھا۔ ہمارا کمرا اس اعتبار سے غیر روایتی تھا کہ اس میں دو دروازے موجود تھے۔

ڈرائیور نے جانے سے پہلے مجھ سے اگلے دن کے پروگرام کے بارے میں پوچھا تو میں نے ممنونیت سے لبریز لہجے میں کہا "نہیں' تمہیں اپنا پیٹرول پھونک کر اتنی دور سے یہاں آنا پڑے گا۔ ہمیں یہاں سے کوئی سواری مل جائے گی۔"

"مجھے کوئی فرق نہیں پڑے گا۔ میں یہاں قریب ہی رہتا ہوں۔" اس نے معصومیت سے کہا۔

اس انکشاف پر میری کھوپڑی بھنا گئی۔ وہ مکاری سے کام لے کر ہمارے خرچ پر سینٹرل لندن سے تقریباً اپنے گھر تک پہنچا تھا اور اس کام کے لیے ہم سے ٹپ بھی وصول کر چکا تھا۔ میں نے اپنے غصے پر قابو پاتے ہوئے خشک لہجے میں اسے آنے سے منع کر دیا۔ اس کی نیت جو بھی رہی ہو' یہ ایک حقیقت تھی کہ اس کی کوششوں سے ہمیں رہنے کے لیے ایک پسندیدہ کمرا مل گیا تھا۔

دورانِ سفر کی جانے والی بھاگ دوڑ کے سبب مجھے بالکل اشتہا نہیں تھی۔ باہر کی خنک فضا سے بند کمرے میں پہنچنے کے بعد فرحت خیز حرارت کا احساس ہو رہا تھا۔ جوتے موزے اتار کر میں نے کپڑے تبدیل کیے اور بستر پر دراز ہو کر سفید چادر میں لپٹا ہوا دبیز کمبل اپنے اوپر لے لیا۔

ویرا نے ایک کرسی میں جم کر ریموٹ کنٹرول سے ٹیلی وژن آن کر دیا تھا اور اس کی آواز بند کر کے باری باری ہر چینل کا جائزہ لے رہی تھی۔

"اس وقت مجھے یوں محسوس ہو رہا ہے جیسے ہم نے لندن میں محض آرام کرنے کے لیے کراچی سے یہاں تک دوڑ لگائی ہے۔" آخر ویرا نے ٹیلی وژن بند کر کے تیزی سے کہا۔

"یہ حقیقت ہے کہ بدری کے آنے تک ہمیں یہاں آرام ہی کرنا ہے۔ لے دے کر کینیڈی کو ایک فون کرنا باقی رہ جاتا ہے۔ وہ صبح بھی کیا جا سکتا ہے۔ اس کے سوا کوئی کام ہے تو مجھے بتاؤ۔"

"کینیڈی سے رابطہ کرنے سے پہلے یہ معلوم کرنا چاہیے کہ وہ کون ہے۔ بدری ناخدا نے بغاوت کا فیصلہ کراچی میں نمک موڑوالے کے برے رویے کی وجہ سے کیا ہے۔ اس سے پہلے وہ ہر لحاظ وفادار تھا۔ اس کے رابطے میں بھی صرف وہی لوگ ہوں گے جو درا کے وفادار ہوں۔"

"تم کیا کہنا چاہ رہی ہو؟" میں پیروں پر سے کمبل اچھال کر بستر سے اٹھ گیا۔

"علی شیر کا 'بدری' رنجش اور نمک موڑوالے کے ذریعے بہت سے لوگوں تک پہنچ چکا ہے۔ تمہیں کینیڈی کو اپنی آمد کی اطلاع علی شیر بن کر ہی دینی ہے۔ کینیڈی نے بے خبری یا سادہ لوحی میں یہ خبر کسی غلط آدمی تک پہنچا دی تو بدری کے آنے سے پہلے تمہیں اس ہوٹل سے اٹھا لیا جائے گا۔ نمک موڑوالے یہ بات فراموش نہیں کر سکے گا کہ اس کے اصرار کے باوجود تم نے اس سے ملاقات نہیں کی۔"

"وہ میری ٹیکنیکل غلطی تھی۔ مجھے بدری سے یہ طے کر لینا چاہیے تھا کہ میں کینیڈی کو کسی مخصوص کوڈ کے ساتھ اپنا پیغام دوں گا۔ اسے نام بتانا واقعی خطرناک ثابت ہو سکتا تھا۔"

میں نے سگریٹ سلگا کر اضطراری انداز میں فرشی قالین پر ٹہلنا شروع کر دیا۔ ویرا نے اس وقت ایک نئی گرہ ڈال کر مجھے پریشان کر دیا تھا۔

اپنے ذہن میں گزری ہوئی باتوں کو تازہ کرتے کرتے مجھے کچھ دھیان آیا اور میں نے ویرا سے کہا "سفر نے تمہارے اعصاب پر برا اثر ڈالا ہے۔ تم باتوں کو خلط ملط کر رہی ہو۔"

"میری کوئی غلطی ہے تو اس پر بات کی جا سکتی ہے۔ میں نے تمہیں اپنے خدشات سے آگاہ کر دیا ہے۔"

"نمک موڑوالے نے خود مجھ سے ملنے سے انکار کیا ہے کیونکہ وہ یرقان کو متعدی مرض سمجھتا ہے۔"

"سرطان کا مریض گھر چھوڑ کر سینکڑوں میل دور سیاحت کے لیے نہیں جاتا۔"

"یہ بات صرف رمیش کو بتائی گئی ہے کہ میں شمالی علاقوں کی سیر کو جا رہا ہوں۔"

"وہ ویسے ہی تم سے بھڑکا ہوا ہے۔ ورنہ یہ خبر ضرور ٹک موڑے تک پہنچائے گا۔"

"بدری نے اسے ٹک موڑے سے دور رکھا ہوا ہے۔ اسے کچھ نہیں معلوم کہ بدری نے میرے بارے میں ٹک سے کیا کہا ہے۔ ٹک نے مزید کریدا تو بدری اسے یہ بتائے گا کہ میں بڑھتی ہوئی بیماری کی وجہ سے کسی شناسا کے گھر چلا گیا ہوں۔ رمیش کے لیے میں پشاور یا سوات میں ہوں۔ یہ بات صرف بدری جانتا ہے کہ میں لندن میں ہوں۔"

"خدا کرے کہ ایسا ہی ہو جیسا تم سوچ رہے ہو مگر میرا ماتھا ٹھنک رہا ہے۔"

مجھے یاد آیا کہ لندن کے بارے میں بدری سے ابتدا میں میری کیا بات ہوئی تھی۔ میں نے رک کر ورا سے کہا "اس وقت تم وسوسے پیدا کرنے کا شیطانی کام کر رہی ہو۔ پہلی بار بدری نے مجھ سے کہا تھا کہ میں لندن پہنچ کر اس کے دیے ہوئے فون نمبر پر اپنا کوئی سراغ چھوڑ دوں تاکہ وہ لندن پہنچنے کے بعد مجھ سے رابطہ کر سکے۔ نام کا سرے سے ذکر ہی نہیں آیا تھا ورنہ میں ضرور اعتراض کرتا۔ دوسری بار اس نے کیبنی کے نام اور فون نمبر کا رقعہ دیا تھا۔ میں نام کے بغیر کوئی بھی ایسا فقرہ استعمال کر سکتا ہوں جو بدری کو اصل پیغام سمجھنے میں مدد دے سکے۔"

"تم اس بارے میں اس قدر پُریقین ہو تو میرے تفکرات بے بنیاد ہیں۔"

"مگر پھر بھی میں کیبنی کے بارے میں ضرور سوچوں گا۔ پیغام کوئی بھی ہو، مجھے ہوٹل کا نام یا فون نمبر بتانا ہی پڑے گا۔ اس ہوٹل میں ٹھہرے ہوئے بدری کے کسی پُراسرار دوست کا فون کیبنی کے تجسس کو ہوا دے گا..... خطرہ یہی ہے کہ کیبنی بے خبری میں یہ اطلاع کسی غلط آدمی تک پہنچا سکتی ہے۔"

"ایک بار کچھ کہتے ہو اور دوسری بار کچھ اور کہنے لگتے ہو۔" ورا جھنجلا گئی۔

"نام کا سرے سے کوئی مسئلہ نہیں ہے۔ اصل پریشانی ہمارے ٹھکانے کی رازداری کے بارے میں ہے۔ جہاں ہم اجنبی اور تنہا ہیں۔ ہمیں کوئی تحفظ حاصل نہیں ہے۔ اگر یہاں کوئی منظم حملہ آور ہوا تو ہمیں دور دور تک جائے پناہ نہیں مل سکے گی۔"

"پھر کیا کرنے کا ارادہ ہے؟" یہ بات خود ورا نے ہی چھیڑی تھی لیکن وہ خود بھی اصل خطرے کا ادراک نہیں کر سکی تھی جو ہر صورت میں برقرار رہتا۔ اس کے سدِباب کی صرف ایک ہی صورت تھی کہ بدری کے لیے کوئی پیغام دینے سے پہلے کیبنی کی وفاداریوں کے بارے میں پوری طرح چھان بین کر لی جائے۔

"پہلا کام یہ ہے کہ برٹش ٹیلی کام سے یہ کھوج لگایا جائے کہ کیبنی کا فون نمبر کہاں کا ہے۔"

"اگر یہ اِن ڈائرکٹری نمبر نہیں ہے تو پتا آسانی سے مل جائے گا۔" ورا نے کہا۔

"یہ کیبنی کے گھر کا نمبر ہے تو زیادہ پریشانی کی بات نہیں۔ دفتر کا نمبر ہونے کی صورت میں ہمیں دیکھنا ہوگا کہ وہ کیا کام کرتی ہے۔ کیا تم ان لوگوں سے کوئی مدد نہیں لے سکتیں جنہوں نے تمہاری ہدایت پر غزالہ کو یہاں اپنی کڑی نگرانی میں رکھا ہوا تھا؟"

"ہو سکتا ہے کہ ان میں بعض اب بھی میرے لیے دل میں نرم گوشہ رکھتے ہوں مگر میں آنکھیں بند کر کے کسی پر اعتماد نہیں کر سکتی۔ ان ہی میں سے کوئی مجھے ذلیل کرا بھی سکتا ہے۔ ایک بار میری یہاں موجودگی کی خبر پھیل گئی تو میری تلاش میں ایک پورا لشکر میدان میں اتر پڑے گا۔ پاکستان میں سی آئی اے بری طرح ناکام رہی۔ یہاں انہیں بھرپور سرکاری تعاون ملے گا۔"

"اس بھنور میں ایک آدمی بھی اس لائق نہیں کہ اس سے مدد لی جا سکے؟"

وہ تلخی سے ہنس پڑی "تم زیرِ زمین دنیا کو اچھی طرح جانتے ہو۔ یہاں سب چڑھتے سورج کی پوجا کرتے ہیں۔ وقت بگڑ جائے تو خارش زدہ کتے بھی شیر ہو کر پیچھے پڑ جاتے ہیں۔ وہ میرے عروج کا زمانہ تھا۔ میرا باپ ٹی کا بے تاج بادشاہ تھا۔ آج مجھے جلاوطن سمجھ لیا گیا ہے کیونکہ جمی لائبہ مارا جا چکا ہے۔ اس کے جانشین ٹی پر قابض ہیں اور وہ سب میری جان کے خواہاں ہیں۔ میں پاکستان سے باہر منظرِ عام پر آنے کا خطرہ مول لینے کی پوزیشن میں نہیں ہوں۔"

کام سامنے آتے ہی میری تھکن اور سستی دور ہو گئی تھی۔ بدری کا دیا ہوا فون نمبر دیکھ کر ورا نے ایک بیڈ سائیڈ ٹیبل میں رکھی ہوئی ٹیلی فون ڈائرکٹریاں نکال لیں۔ باریک اوراق پر مشتمل متعدد جلدوں کے ساتھ سب سے اوپر انجیل کا ایک نسخہ رکھا ہوا تھا۔

ورا ٹیلی فون ڈائرکٹری کی پہلی جلد کی ورق گردانی کرنے لگی۔ میں نے کسی ارادے کے بغیر انجیل اٹھا لی۔ میرے لیے وہ ایک مقدس آسمانی کتاب تھی۔ میں نے اسے چوم کر جلد پلٹی۔ زائد سادہ سرورق سے پہلا سادہ ورق سامنے آتے ہی کسی کی خوبصورت لکھی تحریر میرے سامنے تھی۔

کالی سیاہی سے اس پہلے ورق پر بڑے اور کھلے حروف میں ایک شرمناک انگریزی تحریر میرا منہ چڑا رہی تھی۔ وہ تحریر اس وقت کے معاشرے کے زوال کی آئینہ دار تھی۔ لکھا تھا۔

"عزیز قاری! یہ شہر سیاحوں کے لیے تفریحات کی جنت ہے۔ یقین ہے کہ تم نے بھی یہاں بکھری ہوئی مسرتوں میں سے اپنا حصہ حاصل کرنے کی کوشش کی ہوگی ورنہ ناکام رہے ہو گے۔ یہی وجہ ہے

کہ تمہارا دل دنیا سے اچاٹ ہو رہا ہے اور تم اپنی دنیا نئیں تو جانیں سنوارنے کے لیے یہ مقدس کتاب کھول بیٹھے ہو۔ اگر یہ سب درست ہے تو تمہاری مس سینڈی تمہیں اڑکسم کی مسرتوں سے فیض یاب کرانے کے لیے تیار ہے۔ فوراً نیچے دیے ہوئے فون نمبر پر رابطہ کرو اور رنج و مایوسی سے نجات حاصل کر لو۔"

اس تحریر کے نیچے ایک فون نمبر موجود تھا۔ میں نے وہ انجیل بے اختیار زریا کی طرف بڑھا دی۔

"تمہارے نزدیک یہ فحش تحریر ہو سکتی ہے مگر یہ قانون کی گرفت میں نہیں آسکتی" زریا نے وہ مضمون پڑھ کر مایوسی سے کہا۔ "معروف ٹیوب اسٹیشنوں پر فون بوتھوں میں اور شراب خانوں کے پیشاب خانوں میں اس سے زیادہ کھلے اسٹیکرز لگے ہوتے ہیں۔ ایسکورٹ سروس اور پرسنل گائیڈ کے ذو معنی اشتہارات اخبارات میں چھپتے ہیں مگر ان پر کوئی گرفت نہیں ہو سکتی۔ ہر لفظ اور فقرہ ذو معنی ہوتا ہے۔ ابتدا میں مقدمے قائم ہوئے مگر سب خارج ہو گئے۔ دکھ کی بات یہ ہے کہ ان بد قماش لڑکیوں نے اب انجیل کو بھی اپنا نشانہ بنا لیا ہے۔ یہاں ہر معقول ہوٹل کے ہر کمرے میں اس کا نسخہ ضرور ہوتا ہے۔"

اس نے وہ غیر مطبوعہ ورق جلد سے جدا کر کے انجیل سائیڈ ٹیبل پر رکھ دی اور مس سینڈی کے پیغام کے پرزے کر کے اسے ڈسٹ بن میں ڈال دیا۔ اس تحقیقی کام سے فارغ ہو کر وہ دوبارہ ڈائریکٹری کی ورق گردانی میں مصروف ہو گئی۔

چند منٹ بعد ہی اس کی مسرت آمیز آواز ابھری "ابتدائی تین ہندسوں کے مطابق یہ لندن کے اس علاقے کا فون نمبر ہے جہاں بیشتر سفارتی مشن واقع ہیں۔ لندن میں موجود غیر ملکی سفارت خانوں کی فہرست میں شاید یہ پورا نمبر ہی مل جائے۔"

مطلوبہ جلد میں اس نے آسانی سے کمپنی کا پورا فون نمبر تلاش کر لیا۔ وہ انڈین ہائی کمیشن کے تجارتی شعبے کا فون نمبر تھا لیکن کمپنی کا نام کہیں نہیں تھا۔

اپنا کام پورا کر کے زریا نے وہ جلد بھی بے پروائی سے ایک طرف ڈال دی۔

"ہو سکتا ہے کہ وہ کسی افسر کی سیکریٹری یا اسٹینو ہو" میں نے برجستہ انداز میں رائے زنی کی "اگر اس کا بدری سے کوئی قریبی تعلق ہے تو وہ بھی انٹیلی جنس سروسز ہی کی رکن ہو سکتی ہے۔ بدری کے پاس میرا پیغام ملتے ہی وہ اپنے قریبی ساتھیوں سے اس کا ذکر کرے گا اور چھان بین شروع ہو جائے گی۔"

"اب اسے بھول جاؤ۔ ہمیں کوئی نئی راہ نکالنی ہوگی" زریا کافی سنجیدہ اور پریشان ہو گئی۔

میں نے انٹرکام پر روم سروس انچارج کو دو کپ کافی بھجوانے کی ہدایت کی اور گہری سوچ میں ڈوب گیا۔ لندن آ کر ہم نے کمپنی کے بارے میں جو پوسٹ مارٹم کر لیا تھا وہ کراچی میں ممکن نہیں تھا۔ حد یہ ہے کہ کراچی میں وہ کر میں ان پہلوؤں پر غور تک نہیں کر سکا تھا جن سے مستقبل کے بھیانک خطرات منسلک تھے۔

اس وقت میری رسٹ واچ دس بجا رہی تھی۔ اس کا مطلب تھا کہ پاکستان میں رات کے دو بجے ہوں گے۔ نئی الجھن کے سد باب کے لیے مجھے پاکستان سے رابطے کی شدید ضرورت محسوس ہو رہی تھی۔ زریا میری اس ضرورت کا سبب جاننا چاہ رہی تھی جب کہ میرا ذہن بالکل صاف تھا مگر مجھے یہ امید تھی کہ ان لوگوں سے مشورہ کر کے نئی الجھن کا کوئی نہ کوئی حل ضرور نکالا جا سکے گا۔

کمرے میں موجود انٹرکام پر نو کا ہندسہ ڈائل کر کے بین الاقوامی فون لائن براہِ راست کمرے میں بھی لی جا سکتی تھی۔ میں نے آپریٹر کو زحمت دینے کے بجائے فون نمبر پر ہی لے لیا۔

لائن ملتے ہی میں نے لندن سے کراچی رابطے کے لیے سات ہندسوں پر مشتمل کوڈ اور پھر فلیٹ کا نمبر ملایا اور دوسری طرف گھنٹی بجنے کا انتظار کرنے لگا۔

تیس سیکنڈ سے زیادہ خاموشی کے بعد آخر کار میری وہ کوشش کامیاب ہو گئی۔ پہلی گھنٹی پر کوئی جواب نہیں ملا۔ دوسری گھنٹی مکمل ہونے سے پہلے ہی ریسیور اٹھا لیا گیا اور میرے کانوں میں سلطان شاہ کی بہت واضح مگر خوابناک ہیلو گونج اٹھی۔

"تمہاری نیند میں ڈوبی ہوئی آواز سے ظاہر ہو رہا ہے کہ وہاں سب خیریت ہے اور تم گدھے گھوڑے بیچ کر سو رہے تھے" میں نے خوشگوار لہجے میں گفتگو کا آغاز کرتے ہوئے کہا۔

"اوہ... تم!" میری آواز سنتے ہی سلطان شاہ کے لہجے سے نیند کے اثرات کافور ہو گئے "معلوم ہوتا ہے کہ وہاں جانے کے بعد غزالہ کی یاد تمہیں زیادہ ستا رہی ہے۔"

"ایک ایک قدم پر تم سب یاد آ رہے ہو۔ میں یہاں خود کو بے رنگ ریا تو محسوس کر رہا ہوں۔ لندن پہنچنے کے چند ہی گھنٹوں بعد یہ احساس ہونے لگا ہے کہ جنگ اپنے مورچوں میں بیٹھ کر ہی بہتر انداز میں لڑی جا سکتی ہے۔ اول خان اس وقت کیا کر رہا ہے؟"

"وہ گھر پر نہیں ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ صبح تک نہ لوٹ سکے" اس نے بتایا۔

میرے کان کھڑے ہو گئے "وہ کہاں مصروف ہو گیا؟ میرے سوا اس کے پاس کام ہی کیا تھا۔"

"تمہیں وہ ہر بات بتاتا تھا۔ میں اس پر جرح نہیں کرتا۔ وہ سات بجے سے غائب ہے۔"

"میرا نمبر لے لو۔ ضرورت ہو تو اب تم ہوٹل میں مجھ سے بات کر سکتے ہو" اسے قلم اور کاغذ سنبھالنے کا موقع دے کر میں نے ماسٹر رابرٹ ہوٹل کا فون نمبر دہرا دیا۔

"پہلی کا جڑا لے تھے کے بارے میں تمہیں کچھ معلوم ہے؟ اس بارے میں بے خبر ہو۔"

"اول خان میرے سامنے ہی اپنے قریبیوں کے پیغامات

وصول کرنا رہا تھا۔ تک کی وہ مہم بری طرح ناکام ہو گئی۔ اس کا غصہ بھی اس نے بدری پر ہی اتارا۔ وہ اس بات پر برہم تھا کہ علی شیر بیماری میں آرام کرنے کے بجائے وہاں سے کیوں غائب ہوا ہے۔"

"تک موڑ لے نے اس سے کیلی کا بڑ کے بارے میں کچھ کہا تھا؟" میں نے پوچھا۔

"نہیں... اس نے یہ ضرور کہا تھا کہ کوئی خفیہ طریقے پر اس کے منصوبوں کو سبوتاژ کر رہا ہے۔ شوری غائب ہو رہے ہیں اور کچھ پتا نہیں چل رہا کہ ان حرکتوں کے پیچھے کون کام کر رہا ہے۔"

"تم نے نام کیٹ کے نام سے بدری سے بات کی تو وہ اصل موضوع سے ہٹ کر کیا کہہ رہا تھا؟"

"اس کی باتیں مبہم اور غیر مربوط تھیں۔ وہ یہ اندازہ لگانا چاہ رہا تھا کہ میں اپنے مالک کے ساتھ کہاں تک وفادار ہوں۔ میں نے اسے شک نہیں لگایا ورنہ وہ کھل بھی سکتا تھا۔"

"اسے کھلنے کا موقع دو۔ دیکھو کہ اس کے دل میں کیا ہے۔ صبح جب تم اس سے ہدایات لینے کے لیے فون کرو تو میری طرف سے بتا دینا کہ لندن والے بھروسے کے قابل نہیں ہیں۔ میرا فون نمبر بھی اسے دے دینا۔ یہاں آ کر وہ مجھ سے اس نمبر پر رابطہ کرے گا۔ میں بے چینی سے اس کی آمد کا منتظر ہوں۔"

"میں نے یہ پیغام نوٹ کر لیا ہے لیکن تمہاری باتوں سے پریشانی جھلک رہی ہے۔ تم خود کو کس اعتبار سے وہاں بے دست و پا سمجھ رہے ہو۔ ویرا کے رابطے کب کام آئیں گے۔"

"وہ کسی سے بھی ملی تو اس کی موجودگی کی خبر جنگل کی آگ کی طرح پھیلے گی۔ امریکا پہنچنے سے پہلے وہ پس پردہ ہی رہنا چاہ رہی ہے۔ بے کاری کے احساس نے مجھے پریشان کیا ہوا ہے۔ جب تک بدری یہاں نہیں آ جاتا کوئی کام نہیں ہو سکے گا۔"

"اگر تمہاری پرواز کا شیڈول درست تھا تو تمہیں لندن پہنچے چند ہی گھنٹے ہوئے ہوں گے۔ تمہیں اتنی جلدی بے کاری کا احساس ستانے لگا۔"

"مجھے آگے سناٹا نظر آ رہا ہے۔ مجبوراً ویرا سے مل بیٹھنا دراز وہ دوسرے مسائل پیدا کرے گی۔"

اس کی ہنسی معنی خیز تھی۔ اس نے پوچھا "ویرا سے تمہیں کیسے علم ہو گیا کہ امریکا پہنچنے تک وہ پس پردہ رہنا چاہ رہی ہے۔ یہاں تو اس نے ایسی کوئی بات نہیں کی تھی۔"

اس کے سوال پر مجھے غلطی کا احساس ہو گیا۔ میں نے بات بناتے ہوئے کہا "ائیرپورٹ پر ایک دوسرے سے الگ ہونے سے پہلے ہوٹلوں کے ناموں کا تبادلہ ضروری تھا ورنہ انسانوں کے اس جنگل میں کسی کو ڈھونڈنا محال ہے۔ یہ باتیں اس نے اسی وقت کی تھیں۔"

"وہ بھی اکیلی بور ہو رہی ہوگی۔ اس کے ہوٹل کا نمبر بھی لکھوا دو۔ میرے فون سے خوش ہو جائے گی۔"

"پھر کسی وقت لکھواؤں گا۔ وہ پرچہ میرے میلے کپڑوں کی جیب میں ہے۔"

"میلے کپڑے؟" سلطان شاہ کی آواز خیرت زدہ تھی۔ "کیا اب فضائی سفر میں بھی دھول مٹی پھانکنی پڑتی ہے جو تمہارے کپڑے آدھے ہی دن میں میلے ہو گئے۔"

مجھے غصہ آ گیا۔ وہ پہلو بچا کر میرے ساتھ چھیڑ چھاڑ کر رہا تھا۔ میں نے پوچھا "تم چبا چبا کر باتیں کیوں کر رہے ہو۔ کھل کر بولو تاکہ میں بھی تمہاری ہر بات کا جواب دے سکوں۔"

"میری کیا مجال جو میں تمہارے سامنے بول سکوں۔ بس اتنا کہہ رہا تھا کہ ویرا تمہارے ساتھ موجود ہو تو اس سے میری بات کرا دو۔ جاتے ہوئے وہ میری گولیاں نکال کر کہیں ڈال گئی ہے۔"

"تمہاری گولیاں؟" میں نے تمسخرانہ لہجے میں پوچھا "تم اتنے بے پروا کب سے ہو گئے؟"

"ہاں، میری یعنی میرے جوتوں کی گولیاں غائب ہیں۔" اس کی آواز آئی۔

"میری بات پر شبہ مت کرو۔ ویرا میرے ساتھ نہیں ہے۔ اسے غیر ضروری طور پر فون کرنے سے اس کے لیے مشکلات پیدا ہو جائیں گی۔ فی الحال اسے الگ تھلگ ہی رہنے دو۔"

"جیسی تمہاری مرضی۔" اس نے بے بسی سے کہا "تم دونوں کے چلے جانے کے بعد فلیٹ کی ویرانی پھاڑ کھانے کو دوڑ رہی ہے ویسے تو ویرا کی نوک جھونک سے ہی رونق رہتی تھی۔"

"دعا کرو کہ وہ امریکا سے لوٹ آئے۔" میں نے ویرا کو ڈھال کر کہا "اس نے وہیں رک جانے کا فیصلہ کر لیا تو پھر یہ نوک جھونک بھی خواب ہو کر رہ جائیں گے۔"

"وقت ہر زخم کو بھر دیتا ہے۔ رفتہ رفتہ ہم لوگ اسے بھی بھول جائیں گے۔"

"اب میں فون بند کر رہا ہوں۔ یہ یاد رکھنا کہ میں بھی غیر ضروری فون کال پسند نہیں کروں گا۔ میں نے اپنا فون نمبر کسی ایمرجنسی کے لیے دیا ہے۔ جب ضرورت ہوگی تو فون کر لوں گا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ اول خان کو بھی تم سے بات کرنے کی ضرورت نہیں؟"

"میں کل صبح گیارہ بجے فون کروں گا تو اس سے بھی بات ہو جائے گی۔" میں نے فون بند کر دیا۔

اس کے بعد ہی میں نے کوبنی کا فون نمبر ملانا شروع کر دیا۔ اگر اس طرف کوئی گڑبڑ نہیں تھی تو اتنی رات گئے وہاں سے کوئی جواب نہیں ملنا چاہیے تھا لیکن وہاں پہلی ہی گھنٹی پر ریسیور اٹھا لیا گیا۔ پھر ایک بھاری مردانہ آواز صرف ہیلو کہہ کر رہ گئی۔

اصولی طور پر فون اٹھانے والے کو اپنے دفتر کا پورا نام بھی بتانا چاہیے تھا مگر ایسا نہیں کیا گیا۔

"مسٹر کوبنی سے میری بات کرا دو۔" میں نے سرد لہجے میں

فرمائش کی۔

"یہاں کوئی مس کینجی نہیں ہوتی" یہ کہہ کر فون بند کر دیا گیا۔

"چلو قصہ ہی ختم ہو گیا۔ اب نمبر پر مس کینجی سرے سے نہیں ہوتی" میں نے ویرا کو مطلع کر دیا۔

"ہو سکتا ہے کہ اس وقت ہائی کمیشن کا کوئی اعلیٰ افسر فون پر قابض ہو۔ تمہیں صبح بھی ایک کوشش کر لینی چاہیے۔ اس کے بعد ہی ہم کسی نتیجے پر پہنچ سکیں گے۔"

رات گہری ہو چکی تھی۔ ویرا سے ان باتوں پر مزید تبادلہ خیال کے بعد بھی کوئی مثبت نتیجہ برآمد نہیں ہوا تو مجھے تھکن کا احساس ایک بار پھر ستانے لگا اور میں نے سونے کی تیاری شروع کر دی۔

وہ بہت کشادہ دوہرے بستر والا کمرا تھا لیکن ویرا کے ساتھ ایک بستر پر رات بسر کرنا آسان نہیں تھا۔ اس کے اصرار کے باوجود میں نے صوفے پر تکیہ ڈال کر اپنا بستر جما لیا۔ ویرا باتھ روم میں گئی تو میں نے روشنی گل کر کے کمبل اوڑھ لیا۔

ہمارے لیے وہ دن اٹھائیس گھنٹوں کا ثابت ہو رہا تھا۔ دوران سفر ہم نے جو چار گھنٹے گنوائے تھے وہ اپنا رنگ دکھا رہے تھے۔ ویرا کے دوبارہ کمرے میں آنے سے پہلے ہی میں نیند کی وادیوں میں پہنچ گیا۔

اگلی صبح میں تقریباً آٹھ بجے بیدار ہو گیا۔ ویرا مسہری پر بے حجابانہ اور پرکشش انداز میں پہلو کے بل ٹانگیں پسارے سو رہی تھی۔ میں اس سے نظریں چراتا ہوا باتھ روم میں گھس گیا۔ نیم گرم پانی کی تیز دھاروں میں دیر تک غسل کرنے کے بعد میرا ذہن صاف ہوا تو میں دیگر ضروریات سے فارغ ہو کر کمرے میں آیا اور تیار ہو کر ڈائننگ ہال کی طرف چل دیا۔

وہ ہوٹل میرے لیے نیا تھا لیکن استقبالیہ کے سامنے ہی ایک ستون پر ہوٹل کے مختلف حصوں کی نشاندہی کرنے والی چوبی تختیاں نصب تھیں۔ ان کی مدد سے میں کسی سے پوچھے بغیر ہال میں پہنچ گیا۔

وہاں کھانے کی متعدد میزوں کو جوڑ کر انگلش طرز کے بھاری ناشتے کے گرم و سرد سارے لوازم قرینے سے سجے ہوئے تھے۔ میں اپنی پسند کی چند اشیا منتخب کر کے ایک خالی میز پر جا بیٹھا۔ میرے کمرے کی جیب میں نہ سمانے والی بڑی سی چابی ہوٹل کے عملے کے لیے میری شناخت بنی ہوئی تھی۔

میزوں پر چائے اور کافی پہنچانے کے لیے دو نوجوان اور خوبرو لڑکیاں بہت پھرتی سے میزوں اور کچن کے درمیان چکراتی پھر رہی تھیں۔ میرے ایما پر ایک لڑکی نے میرے سامنے رکھی ہوئی سفید پیالی میں بھاپ اڑاتی ہوئی مہک دار کافی انڈیل دی۔ شکر، کریم اور دودھ کے برتن میز پر موجود تھے۔ میں نے شکم سیر ہو کر ناشتا کیا اور پھر وہیں بیٹھے بیٹھے سگریٹ سلگا لی۔

ڈائننگ ہال میں ضرورت سے زیادہ وقت گزار کر میں واپس لوٹا تو ویرا ڈریسنگ ٹیبل کے سامنے تیار ہو رہی تھی۔ مجھے دیکھتے ہی اس کا منہ بن گیا۔

"ناشتے کے لیے مجھے بھی اٹھا لیا ہوتا تو کیا ہو جاتا؟" اس نے میری طرف دیکھے بغیر پوچھا۔

"اس وقت تم کرنٹ مار سکتی تھیں" میں نے شوخی سے کہا۔ "اپنے سونے اور اٹھنے کا خود خیال رکھا کرو ورنہ ہمارا ایک ساتھ رہنا دشوار ہو جائے گا۔"

"ڈرتے ہو تو میں الگ کمرا لے لیتی ہوں۔ یہ یاد رکھنا کہ لندن جوڑوں کا شہر ہے۔ روٹھے ہوئے بچے کی طرح اکیلے رہے تو دو دن میں بیزار ہو جاؤ گے یا پھر کسی مس سینڈی کی تلاش میں نکل پڑو گے۔ تمہارے لیے میری رفاقت اتنی بری نہیں ہے۔"

"اپنی بیزاری کے بارے میں تمہاری کیا رائے ہے؟" میں نے پوچھا۔

"میرے فلسفے سے تم اچھی طرح واقف ہو۔ میں مسکرا کر جس مرد کی طرف دیکھوں گی وہ خوشی سے دم ہلاتا آئے گا اور میرا وقت آسانی سے گزر جائے گا۔ مردوں کے لیے یہ کام مشکل ہوتا ہے۔"

"پہلے ناشتا کر آؤ۔ پھر اس بارے میں بھی فیصلہ ہو جائے گا؟" میں نے اسے تیاری کے آخری مراحل میں دیکھ کر خوش مزاجی سے کہا۔

وہ کمرے کی چابی لے کر مجھے گھورتی ہوئی باہر چلی گئی۔ اس کے جاتے ہی دروازے پر دستک ہوئی اور اجازت پا کر ایک باوردی لڑکا اندر آ گیا۔ ایک گول طشتری میں رکھے ہوئے بل میرے سامنے چھوڑ کر وہ کافی کے رات والے خالی برتن سمیٹنے لگا۔

پچھلی رات کی کافی اور اوورسیز کال کے بل پر دستخط کرنے کے بعد میرے ناشتے کا بل سامنے آیا تو پتا چلا کہ اس ہوٹل میں ناشتا کمرے کے کرائے میں شامل نہیں تھا۔

ٹپ وصول کر کے وہ لڑکا میرا شکریہ ادا کر کے چلا گیا تو میں فون کی طرف متوجہ ہو گیا۔

کینجی کے فون کے بارے میں ویرا کا صائب مشورہ پچھلی رات ہی میرے دل کو بھا گیا تھا۔ میں نے اس کا نمبر ملایا اور اس بار بھی پہلی گھنٹی پر فون اٹھا لیا گیا۔

"جی! انڈین ہائی کمیشن ان لندن.... فرنٹ سیکشن۔ میں آپ کی کیا مدد کر سکتی ہوں؟" اس بار مجھے ریسیور میں ایک مترنم نسوانی آواز سنائی دی تھی جو ایک بہتر علامت تھی۔

"میں مس کینجی سے بات کرنی چاہتا ہوں" میں نے اپنی فرمائش دہرا دی۔

"سوری سر! یہاں کوئی مس کینجی نہیں ہوتی" لڑکی نے کورا سا جواب دے دیا۔ اس کی آواز سن کر مجھے گمان ہوا تھا کہ کہیں وہ خود ہی کینجی نہ ہو۔

"یہ کیسے ہو سکتا ہے۔ مجھے پورے وثوق کے ساتھ یہ نمبر دیا گیا تھا۔"

"نمبر آپ کو کسی نے دیا تھا سر؟" لڑکی بہت مہذب اور شائستہ لہجے میں بات کر رہی تھی۔

"اس سوال کا جواب کیتھی ہی کو دیا جا سکتا ہے" میں نے چڑچڑے لہجے میں کہا۔

"اب آپ بے تکلف ہو کر مجھ سے بات کر سکتے ہیں" لڑکی کی آواز میں دلچسپی عود کر آئی۔

"کیا مطلب؟ یعنی اب تم خود ہی مس کیتھی ہونے کا اقرار کر رہی ہو؟"

"نو سر! مس کیتھی کا کوئی وجود نہیں ہے۔ آپ کو فون نمبر کے ساتھ صرف کیتھی لکھ کر دیا گیا ہوگا جسے آپ غلطی سے مس کیتھی سمجھ رہے ہیں۔ اس فون کے لیے کیتھی ایک پاس ورڈ ہے۔"

"پہلے انکار کرنے کے بعد اب تم مجھے یہ سب کیوں بتا رہی ہو؟" میں نے ناراضی سے پوچھا۔

"اس لیے کہ ایک بار آپ نے صرف کیتھی بھی کہا ہے۔ میں نے اندازہ لگایا کہ آپ کیا غلطی کر رہے ہیں۔ اب آپ مجھ سے کھل کر اپنے مسئلے پر بات کر سکتے ہیں۔"

بات کسی حد تک میری سمجھ میں آنے لگی تھی۔ وہ فون نمبر اپنے اثر کے اور منظر عام میں ڈالنے والے پاس ورڈ کے ساتھ ایس ایس پی یا را والوں کا انفارمیشن سینٹر تھا جہاں کوڈ کے ذریعے شناخت کا مرحلہ طے کرنے کے بعد پیغام دینے کے ساتھ ہی اپنے مسائل پر رہنمائی بھی حاصل کی جا سکتی تھی۔

میں نے بدری ناتھ کا ذکر سرے سے گول کرنے کا فیصلہ کر کے رسانیت سے کہا "میں شہر میں بہت شدت سے تنہائی کا شکار ہوں۔ یہاں کی چند دوسری لڑکیاں میرے لیے خطرناک ثابت ہو سکتی ہیں۔ کیا تم آج مجھے اپنا کچھ قیمتی وقت دے سکتی ہو۔"

"آپ اپنے بارے میں مزید کچھ بتائیں گے تاکہ میں ریکارڈ سے آپ کی آئیڈنٹی چیک کر سکوں۔"

"مجھے ڈر ہے کہ تمہارے ریکارڈ میں میرا ذکر نہیں ملے گا۔ میرا کام اہم نوعیت کا ہے۔"

"میں ڈیوٹی چھوڑ کر نہیں آ سکتی۔ آپ ایک بجے آکسفورڈ اسٹریٹ پر جانتا کرافٹ کے برابر میں سرے کے میکڈونلڈ میں پہنچیں۔ سرمئی ہیٹ اور اودی رنگ کے اسکارف میں ایک دبلی لڑکی آپ کا ساتھ دینے کے لیے موجود ہوگی۔"

"آکسفورڈ اسٹریٹ بہت لمبی ہے اور شاید وہاں ایک سے زیادہ میکڈونلڈ ہیں۔ میں آسانی سے تمہاری بتائی ہوئی جگہ پر نہیں پہنچ سکوں گا کیونکہ میں اس علاقے سے زیادہ واقف نہیں ہوں۔"

"یہ ماربل آرچ کے سامنے پہلی شاپ ہے۔ وہاں پہنچ کر آپ اسے نظر انداز ہی نہیں کر سکتے۔"

"شکریہ۔ مگر وہ لڑکی مجھے کیسے پہچانے گی؟" یکایک حاصل ہونے والی اس کامیابی پر میرا دوران خون تیز ہونے لگا تھا۔

"سرمئی ہیٹ اور اسکارف سے آپ اسے پہچانیں گے اور کیتھی کہہ کر مخاطب کریں گے وہ آپ کو پہچان لے گی۔ اس بندوبست میں سرمو بھی فرق نہیں ہوگا۔"

"لڑکی کا اصلی نام کیا ہوگا؟" میں اس سے زیادہ سے زیادہ معلومات حاصل کرنے کی چاہ رہا تھا۔

"سوری سر! ابھی میں خود اس کے نام سے لاعلم ہوں۔ دیکھنا ہوگا کہ آپ کی خدمت کے لیے کسے روانہ کیا جا سکتا ہے۔ شناخت ہو جانے کے بعد وہ آپ کو اپنا اصلی نام بھی بتا دے گی۔"

"ایک بار پھر شکریہ۔ تم نے میری بڑی مشکل آسان کر دی ہے" میں نے کہا۔

"ایک بجے۔ ماربل آرچ میکڈونلڈ۔ بائے!" ان الفاظ کے ساتھ فون بند ہو گیا۔

کیتھی کی گتھی سلجھنے کے ساتھ ہی مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے میں نے لندن میں انڈین سیکرٹ سروس کی صفوں میں کوئی کمزور دراڑ تلاش کر لی ہو۔ بدری ناتھ کے لندن پہنچنے تک میں اس کمزوری سے فائدہ اٹھا کر بھارتیوں کو خاصا نقصان پہنچا سکتا تھا۔

میری نگاہوں میں وہ کامیابی اتنی اہم تھی کہ میرے لیے کمرے میں رک کر دیوا کی واپسی کا انتظار کرنا دشوار ہو گیا اور میں کمرا مقفل کر کے اس کی تلاش میں ڈائننگ ہال کی طرف چل دیا۔

وہ ایک میز پر جینی ناشتے میں مصروف تھی اور غنیمت تھا کہ اکیلی ہی تھی۔

"تماشا کر چکے ہو تو اب میرے پیچھے کیوں آئے ہو" مجھے دیکھتے ہی وہ پھٹ پڑی۔

"یہ باتیں کسی اور وقت کے لیے اٹھا رکھو۔ اس وقت میں کیتھی کی پہیلی حل کر کے آیا ہوں۔"

"بتانے رہو۔ میں سن رہی ہوں" اس نے کسی گرم جوشی یا دلچسپی کا اظہار نہیں کیا۔

دل کا بوجھ ہلکا کرنا میری مجبوری تھی۔ میں نے پوری کتھا اسے سنا ڈالی۔

"یہ ایک سنہرا موقع ہے۔ تمہیں ضرور جانا چاہیے" پوری بات سن کر اس نے کہا "میرے ساتھ رہتے ہوئے تمہیں اعتراض ہے اور دوسری لڑکیوں کے پیچھے رال ٹپکاتے پھرتے ہو۔ جاؤ اور ضرور جاؤ۔ میں تمہارا پیچھا نہیں کروں گی لیکن اب مجھے بھی اپنی من مانی کرنے کی پوری آزادی حاصل ہوگی۔"

"اس وقت تمہاری کھوپڑی پر شاید برف جمی ہوئی ہے۔ لڑکی کا تعلق را اور ایس ایس پی کی مقامی تنظیم تک رسائی کا معاملہ ہے۔ تم نے خود ہی کہا تھا کہ لندن جوڑوں کا شہر ہے۔ وہ بات میرے ذہن میں جم گئی تھی۔ میں نے اسی وجہ سے اس کے سامنے تنہائی کا سوال اٹھایا تھا۔"

"لڑکی سے مل کر تم کیا حاصل کر لو گے؟" دیوا نے کافی ختم

نے سوال کیا۔

"یہی مشورہ کرنے آیا ہوں۔ میں اسے انجام تک پہنچانا چاہتا ہوں۔"

"ہو سکتا ہے کہ وہ معاوضے پر کام کرنے والی کسی کال گرل کو بھیج دے۔ اس سے تم کیا اگلوا لوگے؟"

"اور کچھ نہیں تو وہ چند نام یا پتے ہی دے دے گی۔ ہمارے لیے ایسے لوگ اہم ثابت ہو سکتے ہیں جو کمپنی کی خدمات سے فائدہ اٹھاتے رہے ہیں۔ ان کی کوئی کارکن آگئی تو زیادہ بہتر ہوگا۔"

"ان کی اصل کارکن تمہاری دلبستگی کے لیے نہیں، تمہیں پرکھنے کے لیے آئے گی۔ تمہاری بنائی ہوئی زنجیر کی ایک کڑی بہت کمزور ہے کہ ان کے ریکارڈ میں تمہاری آمد کا اندراج نہیں ہے۔"

"پھر بھی مل لینے میں کیا حرج ہے؟" میں نے پوچھا۔

وہ رابطے کی کڑی چھوڑ دی۔ کاؤنٹر پر ناشتے کے بل پر دستخط کرنے کے بعد ہم دونوں اپنے کمرے کی طرف واپس ہو لیے۔

"تیر کمان سے نکل چکا ہے۔ اب مقررہ وقت پر تم وہاں نہ پہنچے تو وہ لوگ چوکنے ہو جائیں گے۔ انہیں یقین ہو جائے گا کہ لندن میں کوئی ایسا اجنبی موجود ہے جو ان کے کاروبار سے واقف ہو چکا ہے۔ اگر تمہیں ہوشیار کرنا ہی ہے تو پھر اس لڑکی سے مل لینے میں کوئی نقصان نہیں ہے۔ کوئی اہم بات معلوم نہ بھی ہو سکی تو ان کے ذہنوں میں کسی مشکوک اجنبی کا تصور سر نہیں ابھار سکے گا۔"

"کراچی فون کرتے ہی ہم یہاں سے نکل جائیں گے۔" میں نے کہا۔

"مجھے لے جا کر کیا کرو گے کیا ایک وقت میں دو عورتوں کے ساتھ گھومتے پھرو گے؟"

"ٹھیک ہے۔ پھر تم ہوٹل میں ہی آرام کرو۔ میں اکیلا ہو آؤں گا۔"

وہ اچانک مسکرانے لگی۔ "میں تمہیں تول رہی تھی۔ زیادہ دلیر بننے کی کوشش مت کرو۔ میں ساتھ چلوں گی اور دور رہ کر تم دونوں کی نگرانی کرتی رہوں گی۔ اگر اس لڑکی کے کچھ ساتھی بھی ہوئے تو تم مشکل میں پڑ جاؤ گے۔"

"یہ لندن ہے۔ میرا خیال ہے کہ یہاں پولیس کی سختی کی وجہ سے غنڈوں والے جرائم نہیں ہوتے۔"

"یہ جنت ہی کیوں نہ ہو میں ساتھ چلوں گی۔ کمرے کے بستر پر لیٹے لیٹے دیواروں کو دیکھ دیکھ کر میرا سر پھٹ جائے گا۔ کیبل نیٹ مجھے یہاں آ کر بھی راس نہیں آئی۔"

گیارہ بجے میں نے کراچی فون کیا تو وہاں وہ تینوں ہی میری کال کے انتظار میں جڑے بیٹھے تھے۔ فون اول خان نے اٹھایا اور چہکتا ہوا خوش ہو گیا۔

"کل رات تم کہاں غائب تھے؟ تمہارے بارے میں سلطان شاہ بہت فکرمند تھا۔"

"مدن سوہن کے مزید کچھ اعترافات ریکارڈ کروائے تھے اس کے علاوہ سلیم اکبر خان کے دفتر کا ریکارڈ چیک کرانا تھا۔ وہ پاکستان کی بعض اہم شخصیات کے نقشے چرا کر اپنی تحویل میں رکھے بیٹھا ہے۔ پتا نہیں وہ کیا کچھ مدن سوہن کے حوالے کر چکا ہوگا۔"

"یہ برا ہوا۔ اب سلیم کو یہ اطلاع ملے گی تو وہ پاکستان لوٹنے کا ارادہ منسوخ یا ملتوی کر دے گا۔"

"دفتر سیل کرنے کے اسباب بہت مختلف ظاہر کیے گئے ہیں۔ وہ باہر سے آنے والے مال کے چھوٹے اور قیمتی حصے بندرگاہ سے چوری کروا کے پارٹیوں سے ان کے انشورنس کلیم داخل کرواتا ہے۔ ان کے بغیر بیشتر کھیپ بیکار ہوتی ہے۔ وہ درآمد کنندگان کو وہی مسروقہ حصے منہ مانگے داموں پر فروخت کرتا ہے۔ اس کے ان گھپلوں کی شکایات ریکارڈ پر تھیں۔ ساری کارروائی چوری کے ان ہی واقعات کی بنا پر کی گئی ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تمہارے لیے کوئی نہ کوئی کام پیدا ہو رہا ہے۔"

"ہیلی کاپٹر کے معاملے میں بھی سرگرمیاں جاری ہیں۔ سول ایوی ایشن کے قوانین کے مطابق ان کی اجازت اور اطلاع کے بغیر کوئی غیر فوجی طیارہ فضا میں بلند نہیں ہو سکتا۔ متوقع پروازوں کے لیے وہ مشروط اجازت نامے جاری کرتے ہیں۔ پرسوں رات والے ہیلی کاپٹر کی پروازیں غیر قانونی تھیں۔ یہ چھان بین ہو رہی ہے کہ ہیلی کاپٹر کس کی ملکیت تھا۔ میرے آدمیوں نے اس کی بعض نشانیاں نوٹ کر لی تھیں۔ اس مہم کے نتائج بھی جلد ہی آ جائیں گے۔"

"سلطان شاہ کیا کر رہا ہے۔ اسے میں نے رات ایک کام سونپا تھا۔"

"اس نے وہ پیغام دے دیا ہے۔ پوری مطمئن تھا۔ ان کے پاسپورٹ اور ٹکٹ کل لائے جائیں گے۔ اس کا مطلب ہے کہ اب ان کی روانگی کے بارے میں فیصلہ کر ہی لیا گیا ہے۔"

اول خان سے بات ہو جانے کے بعد میں نے غزالہ اور سلطان شاہ سے بھی مختصر سی گفتگو کی۔ چوبیس گھنٹوں میں تین مرتبہ رابطہ ہونے کی وجہ سے کسی کے پاس کوئی نئی بات نہیں تھی۔ اس کال سے فارغ ہو کر ہم دونوں نے اسی وقت ہوٹل چھوڑنے کا ارادہ کر لیا۔

کمپنی کا مجوزہ میکڈانلڈ بہت مشہور تھا اور ہم دونوں کا دیکھا ہوا تھا۔ ہم وقت سے پہلے ہی وہاں پہنچ گئے تھے اس لیے اس مشہور سڑک کی لمبی چھوٹی دکانوں کا سروے شروع کر دیا۔ آکسفورڈ اسٹریٹ سے ملنے والی پورٹ مین اسٹریٹ کے نکڑ پر فل ووڈز اسٹور تک جانے کے بعد ہی ہم ایک دوسرے سے الگ ہو کر اپنی منزل کی طرف چل دیے۔

میں ٹھیک ایک بجے اس پُرہجوم فاسٹ فوڈ ریسٹورانٹ میں داخل ہوا تو فضا مانوس خوشبوؤں سے مہک رہی تھی۔ میں نے نچلے فلور پر سروس کاؤنٹر کے سامنے صف آرا گاہکوں کا گہری نظروں سے جائزہ لے ڈالا مگر وہاں سرمئی جیکٹ اور اسکارف کا نام و نشان تک نہیں تھا۔ میں کشادہ زینے طے کر کے بائیں جانب مڑ کے اوپری بالائی فلور پہنچا ہی تھا کہ دونوں مطلوبہ چیزیں ایک سرمئی وجود پر نظر آگئیں۔

وہ چھریرے بدن اور متوسط قامت والی ایک دلکش عورت ضرور تھی مگر جوان نظر آنے کی تمام زاری کوششوں کے باوجود تیس برس کے آس پاس نظر آ رہی تھی۔

اپنے خدوخال سے وہ کافی تیز طرار معلوم ہو رہی تھی اور کسی کا انتظار کرنے کے انداز میں کنارے سے کھڑی ہوئی تھی۔ میں نے اس کے قریب پہنچ کر دھیمی آواز میں کیتھی کہا تو اس کے چہرے پر شناسائی کی علامات ابھر آئیں اور اس نے خوش ہو کر میرا داہنا بازو تھام لیا۔

"ہائے ہنی! تم وقت پر آئے ہو مگر شاید میں وقت سے پہلے آگئی تھی..... آؤ نیچے چل کر کچھ خرید لاتے ہیں۔ اب لنچ کا وقت ہو گیا ہے۔"

میں دوبارہ زینوں کی طرف پلٹ گیا۔ وہ میرے بازو سے تقریباً لپٹی ہوئی چل رہی تھی۔ وہاں سب جوڑوں کا یہی حال تھا۔ کچھ جوڑے اپنے ہم جولی تھے کہ کھانے کے دوران بھی وقتاً فوقتاً چونچیں لڑانے میں مصروف تھے اس لیے کسی نے بھی ہماری طرف توجہ نہیں دی اور میں اسے لے کر باہر فٹ پاتھ پر نکل آیا۔

"کیا کچھ کھانے پینے کا ارادہ نہیں ہے؟" باہر نکلتے ہی اس نے ٹھٹک کر پوچھا۔

"بھیڑ بھاڑ سے مجھے وحشت ہوتی ہے۔ کسی پُرسکون جگہ لنچ کریں گے" میں نے اسے تسلی دی۔

"آؤ تو پھر ہائیڈ پارک میں چلتے ہیں۔ سرسبز گھاس پر سکون ہی سکون ہوگا۔ کچھ باتیں کر کے ہم کسی اچھے ہوٹل میں چلیں گے" وہ مجھے لے کر سڑک پار کرنے کے انتظار میں رک گئی۔

"میرا نام کیتھی ہے اور تم کو کیا کہتے ہیں؟" اس نے دہیں کھڑے کھڑے پوچھا۔

"ٹھاکر سمجھ لو!" میں نے مختصر سا جواب دیا۔ وہ عورت حسین ضرور تھی مگر کمال کی نہیں تھی۔ اس کے حد سے بڑھے ہوئے اعتماد اور چوکنے انداز سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ بدری کی ہم پیشہ تھی۔

"تم بھارت سے یہاں کب پہنچے ہو؟" سڑک پار کر کے اس نے پوچھا۔

"جب پروگرام طے تھا یہاں آ گیا۔ ان فضول باتوں میں کیا رکھا ہے۔ تمہیں ایک دوسرے کے ساتھ سے لطف اندوز ہونا ہے۔ تمہیں بھیجنے والی نے تمہیں یہ بات بتادی ہوگی۔"

"نہ بتاتی تب بھی میں یہی کرتی۔ تم بہت وجیہہ اور شکیل ہو۔ حیرت ہے کہ تم یہاں تنہا تھے۔"

"آزادی کے ساتھ اس کی اپنی مجبوریاں ہوتی ہیں۔ وہ ہر ایک پر اعتبار نہیں کر سکتا۔ صرف اس وجہ سے میں ہر ایک سے دور رہتا ہوں لیکن کارکردگی بڑھانے کے لیے کبھی کبھی عورت کی ضرورت ناگزیر ہو جاتی ہے۔"

"تم کس ایجنسی کے لیے کام کرتے ہو؟" اس نے بہت بے خوفی سے وہ ٹیڑھا سوال کر ڈالا۔

"یہ ممنوعہ سوال ہے۔ میں چاہوں تو اسی وقت تمہارا گلا گھونٹ سکتا ہوں۔ میرے بڑے مجھ سے کچھ نہیں پوچھیں گے۔ یہ دیکھو ہائیڈ پارک کی گھاس کتنی سبز اور حسین ہے..... بالکل تمہارے طرح۔"

"شاید تم نے بھی اب تک سمجھ لیا ہوگا کہ میں یہاں کی کوئی عام سی عشقی نہیں ہوں' ایک ذمے دار عورت ہوں۔ میں نے بھی اپنے بڑوں کی مرضی سے یہ سوال کیا ہے۔ تم اس کا جواب دے سکو تو تمہیں یہاں بہت سی ایسی آسانیاں مل سکتی ہیں جن کے بارے میں سوچنا بھی مشکل ہے۔"

میں دل ہی دل میں ہنس پڑا۔ وہ میرے سامنے زیادہ دیر تک اپنا بھرم برقرار نہیں رکھ سکی تھی۔

"اگر میں یہی سوال تم سے پوچھوں تو تمہارا جواب کیا ہوگا؟" میں نے پوچھا۔

"میں اپنے بڑوں کی مرضی پر چل رہی ہوں۔ تم اپنی مرضی سے سوال کرو گے۔ تمہارے لیے یہ تجربہ ممنوعہ ہوگا اور میں اس کا جواب نہیں دوں گی۔"

"یہ بتا کر تم نے میرا سارا لطف غارت کر دیا۔ اب مجھے ہر قدم پر یہ احساس ستا رہا ہے گا کہ تم میری ساتھی نہیں' ایک حریف ہو جس پر میرا زور نہیں چل سکتا۔"

"بھول جاؤ کہ یہ باتیں ہوئی بھی ہیں" وہ بے نیازی سے بولی۔ "ہمارا پیشہ ہی ایسا ہے کہ ہمیں اپنے فرض کی ادائیگی کے لیے تن من سے کام کرنا ہوتا ہے۔ ہم دونوں کے راستے جدا ہیں مگر مقصد ایک ہے۔ میرا یہ تن تمہاری خدمت کے لیے حاضر ہے۔"

سرسبز گھاس پر ٹہلتے ٹہلتے میں نے اچانک یوں ہی رخ بدل لیا کہ میں اپنے عقب پر نگاہ ڈال سکوں اور مجھے یہ دیکھ کر تسلی ہوئی کہ ربڑ ابھی مست خرامی کے انداز میں کچھ فاصلے سے چل رہی تھی۔

"کیا تم وطن سے نکل باہر نکلے ہو؟" کچھ دیر کی خاموشی کے بعد کیتھی نے پوچھا۔

"یہی سمجھ لو۔ ایک بار وطن کے لئے رہی ضرور گیا تھا مگر وہ سفر جیسا نہیں تھا۔"

وہ عاشقانہ انداز میں ہنس پڑی "ایسی تنہائیاں گھر سے نکل کر

جانے والوں کو بری طرح ستاتی ہیں۔ تنہا رہنے والوں کو ماں باپ اور بہن بھائی یاد آتے ہیں۔ شادی شدہ ہوں تو بیوی کی یاد آنکھ میں آنسو رلاتی ہے پھر تو آدمی ایسے ماحول کا عادی ہوتا چلا جاتا ہے۔ تم شادی شدہ ہو؟"

"ابھی جگہ خالی ہے۔ تم چاہو تو کوشش کر سکتی ہو" میں نے اسے چھیڑا۔

وہ ایک گہرا سانس لے کر رہ گئی "اس نوکری اور پھر تم جیسے ساتھیوں کی خدمت کے بعد بہت کم لڑکیاں شادی کا حوصلہ کر پاتی ہیں۔ ساری عمریوں ہی نئے نئے ساتھیوں کے ساتھ گزر جاتی ہے۔ یہ ضرور ہوتا ہے کہ وہ زندگی خوشحالی سے بسر کرتی ہیں۔"

میں داعی ہر روتے پر کام کرنے والی خوبرو کر بے کردار لڑکیوں کے بارے میں ایک مدت سے بہت سی کہانیاں سنتا چلا آرہا تھا مگر عملی طور پر گیتا کے روپ میں ایسی کوئی عورت پہلی بار مجھ سے ٹکرائی تھی۔ ہندوؤں کے دھرم کی طرح ان کی زندگی کے ہر شعبے میں جنس کا عمل دخل کچھ زیادہ ہی تھا۔ وہ اس کی قوت کے قائل تھے یا پھر اسے سب سے سستا ہتھیار سمجھ کر استعمال کرتے تھے۔

"معلوم ہوتا ہے کہ تم اپنی اس زندگی سے خوش نہیں ہو۔"

"واپسی کے راستے بند ہو جائیں تو خوشی اور ناخوشی سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ اب میں نے ہر حال میں خوش رہنا سیکھ لیا ہے۔"

"تمہارے حق میں یہی بہتر ہے ورنہ زندگی الجھن ہو کر رہ جاتی ہے۔"

"یہ سب باتیں مجھے معلوم ہیں" وہ میری طرف دیکھ کر تلخ ہنسی کے ساتھ بولی "یہ بتاؤ کہ کیا مجھے صرف گھاس پر ٹہلانے کے لئے بلایا ہے؟"

"تمہیں اپنے ساتھ ہوٹل لے گیا تو بعد میں مجھے وہاں کے ملازموں کی عجیب سی نظروں کا سامنا کرنا پڑے گا" میں نے چند لمحوں کے توقف کے بعد پُرتشویش لہجے میں کہا۔

"یہاں تم بازاروں کا حال نہیں دیکھتے۔ یوں لگتا ہے جیسے سارے جوڑے خوشی حاصل کرنے کے بجائے دوسروں کو جلانے کے لئے گھروں سے باہر نکلے ہوں لیکن یہ اچھی بات ہے کہ یہاں کوئی دوسروں کے بارے میں سوچ کر بلاوجہ اپنا وقت برباد نہیں کرتا۔ ہوٹل میں کسی کو پروا بھی نہیں ہوگی کہ تمہارے ساتھ کون آیا ہے اور کب واپس چلا گیا۔"

"یہ ٹھیک ہے مگر پھر بھی میں جھجک رہا ہوں" میں نے سرد لہجے میں جواب دیا۔

"پھر میرے گھر چلو۔ وہاں میں اکیلی رہتی ہوں۔ راستے میں کہیں سے کھانے پینے کا سامان خرید لیں گے۔ جب تک تمہارا جی چاہے وہاں رکے رہنا پھر اپنے ہوٹل چلے جانا۔"

"تم کہاں رہتی ہو؟" میں نے دلچسپی ظاہر کرتے ہوئے پوچھ لیا۔

"میں لندن کے اس حصے میں رہتی ہوں جسے گوروں نے منی انڈیا کہتے تھا۔ وہاں ہر طرف گھر کا سا ماحول ملتا ہے۔ یہ ساؤتھ ہال کا علاقہ کہلاتا ہے۔"

وہ علاقہ میرا دیکھا بھالا تھا اور میرا ایکسپریس تھا کہ وہ ماشر ڈایریٹ ہوٹل سے زیادہ دور نہیں تھا مگر گیتا کے سامنے میں انجان بنا رہا۔ "گھر کہیں بھی ہو گھر ہی ہوتا ہے۔ میرا خیال ہے کہ وہیں ہم زیادہ آزادی سے ایک دوسرے کو سمجھ سکیں گے۔"

"تو کیا تم زیادہ دنوں کے لئے یہاں آئے ہوئے ہو؟" اس نے حیرت سے پوچھا۔

"تم نے یہ کیسے سمجھ لیا؟" میں نے جوابی حیرت کا مظاہرہ کرتے ہوئے کہا۔

"مجھے سمجھانے والی دوستیاں زیادہ دنوں کے لئے کی جاتی ہیں ورنہ معاملہ دل جلنے سے زیادہ نہیں چلتا۔ تم نے میرے سوال کا جواب نہیں دیا۔"

"میرا کام دو چار روز میں ختم ہو جائے گا مگر مجھے اگلی ہدایت تک یہاں رکنا ہے۔"

"یہ انوکھی بات ہے کہ ہم لوگوں کی لاعلمی میں کوئی اتنی مدت کے لئے یہاں آیا ہو۔ ہمیشہ سے ہم ہی آنے والوں کی مہمان داری کرتے ہیں۔"

اس کے ساتھ پروگرام طے ہو گیا تھا۔ میرے بارے میں زیادہ معلومات حاصل کرنے کی براہِ راست کوششوں میں ناکام رہنے کے بعد وہ گھما پھرا کر سوالات کرتی رہی اور میں پہلو بچا کر اسے جوابات دیتا رہا۔ اس نے دوبارہ پیدل گھومتے رہنے کا شکوہ نہیں کیا اور ہم

ہائیڈ پارک کی سرپنٹائن نامی وسیع جھیل کے کنارے کنارے چلتے ہوئے کافی دور نکل آئے۔ اس دوران میں وہ سفید فام آدمی بھی میری نظروں میں آگیا تھا جو بظاہر لاتعلقانہ انداز میں ہمارے اور وِرا کے درمیان آچکا تھا۔ وِرا ہم سے کافی پیچھے تھی۔

میں نے ان لوگوں سے چھیڑ چھاڑ تو شروع کر دی تھی مگر مجھے اس کا کوئی تسلی بخش اختتام نظر نہیں آرہا تھا۔ گیتا کو اغوا کر کے اس سے معلومات حاصل کرنے کے لئے ایک محفوظ ٹھکانے کی ضرورت تھی جو ہمارے پاس نہیں تھا۔ اس پہلی ملاقات کے بعد اسے اس کے حال پر چھوڑ دیا جاتا تو وہ اپنے بڑوں کو رپورٹ دیتی اور نئی دہلی سے استفسار پر انہیں جلدی ہی روز میں معلوم ہو جاتا کہ وہاں سے براہ راست کسی آدمی کو لندن نہیں بھیجا گیا تھا۔ اس انکشاف کے ساتھ ہی میری تلاش شروع ہو جاتی۔

میری شناخت کے لئے گیتا سب سے زیادہ خطرناک ثابت ہو سکتی تھی۔ اگر ان لوگوں کو کہیں سے میری اصلیت کی جھلک بھی مل جاتی تو وہ خطرناک حد تک بیدار ہو سکتا تھا۔

میں اوکھلی میں سر دے ہی چکا تھا پھر موسلوں سے ڈرنا بے سود تھا۔ میں نے تن بہ تقدیر ہو کر خود کو حالات کے دھارے پر چھوڑ دینے کا فیصلہ کر لیا۔

آخر کار گیتا خود ہی تھک کر ہائیڈ پارک سے باہر فٹ پاتھ پر نکل آئی۔

"ٹیکسی کی عیاشی برداشت کر سکتے ہو یا بس پکڑنے کی فکر کریں۔ تھوڑی دور چل کر ہم نائٹس برج کے اسٹیشن سے ٹیوب بھی لے سکتے ہیں۔"

میں نے تیزی سے وِرا کے بارے میں سوچا۔ اس کی سہولت کے لئے ٹیکسی سے سفر کرنا ہی زیادہ آسان ہوتا۔ وہ اپنے مخصوص حربوں سے کسی بھی ٹیکسی ڈرائیور کو تعاقب کے پُرامن اور قانونی مقاصد کا یقین دلا سکتی تھی۔ اس معاملے میں اس کا سفید فام ہونا بھی اہم کردار ادا کر سکتا تھا۔

"اگر تم ٹیکسی میں سفر کو عیاشی قرار دیتی ہو تو پھر عیاشی ہی سہی" میں نے اس کی طرف جھکتے ہوئے کہا "کسی بازاری لڑکی پر قیمتی زرِ مبادلہ برباد کرنے سے بہتر ہے کہ تم جیسی فرض شناس لڑکی کو ذرا سی عیاشی کرا دی جائے۔"

وہ جو کچھ بھی تھی بنیادی طور پر ایک عورت ہی تھی۔ میری تعریف پر اس کا چہرہ کھل اٹھا۔

کینزنگٹن روڈ سے ہمیں چند منٹ میں ہی ٹیکسی مل گئی اور ہم ساؤتھ آل کے لئے روانہ ہو گئے۔

میرے لئے گیتا کی ذات ذرا بھی پریشان کن نہیں تھی لیکن اپنے پیچھے ایک مشتبہ سفید فام کو دیکھ لینے کے بعد میرے ذہن میں رہ رہ کر یہ شبہ سر ابھار رہا تھا کہ کہیں میں کسی جال میں پھنستا نہ جا رہا ہوں۔ میرے مقابلے میں عام لوگ نہیں تھے۔ ان کا تعلق بھارت کی کسی نہ کسی خفیہ ایجنسی سے تھا۔ ان پر آسانی سے ڈورے ڈالنے کی خوش فہمی میں کوئی بھی جوابی جال میں جکڑا جا سکتا تھا۔

لندن میں گزارے کے لئے روکھے پھیکے ولایتی کھانے اس وقت تک مجبوری نہیں رہے تھے۔ ایشیائیوں کی غذائی ضروریات پوری کرنے کے لئے فاسٹ فوڈ کے بین الاقوامی سلسلوں سے لے کر ہندی اور پاکستانی ہوٹلوں کا ایک وسیع جال پورے لندن میں پھیلا ہوا تھا۔

میری رضامندی پا کر گیتا نے ٹیکسی ڈرائیور کو ساؤتھ آل میں ہی ارمینزا نامی ریستوران کے سامنے روکا اور ہم دونوں اتر گئے۔ ریستوران میں داخل ہوتے ہوئے میں نے پرکھنے کی کوشش کی تھی کہ ہمارے تعاقب میں کون وہاں تک آیا تھا لیکن پیچھے میدان صاف تھا۔

میں وِرا کے بارے میں سوچتا ہوا مینو دیکھتا رہا۔ کھانے کے ساتھ گیتا نے اسکاچ اور ریڈ وائن کی چند بوتلیں بھی وہاں سے لیں اور آرڈر پیک ہوتے ہی ہم ٹیکسی میں لوٹ آئے۔ ہندی ڈرائیور نے سامان ٹیکسی میں پہنچایا اور ہم وہاں سے چل پڑے۔

ریستوران سے چند منٹ کی مسافت پر گیتا کا دو منزلہ مختصر سا مکان تھا جس میں سبزے کے نام پر بس پھولوں کے چند گملے ہی لگانے کی گنجائش تھی اور اس گنجائش کو تمام تر قرینے سے استعمال کیا گیا تھا۔ مکان کے گرد کوئی احاطہ موجود نہیں تھا۔ داخلی دروازے کی سیڑھیاں براہ راست فٹ پاتھ پر اتری ہوئی تھیں۔ اس علاقے میں بیشتر مکانات اسی طرز کے تھے۔

اندر جا کر مجھے احساس ہوا کہ ایک سنگ دلانہ پیشے سے تعلق رکھنے کے باوجود گیتا جمالیاتی ذوق کی مالک تھی۔ نچلی منزل پر کچن کے ساتھ صرف اسٹور اور ڈرائنگ روم تھا جہاں شفاف شیشوں سے لے کر کرسٹل اور چاندی کی ہر آرائشی چیز رکھی تھی۔ کچن میں ایک عقبی دروازہ بھی موجود تھا۔

گھر کی اوپری منزل پر مشترکہ باتھ روم کے ساتھ دو مختصر لیکن ہر سہولت سے آراستہ خواب گاہیں موجود تھیں جن سے صفائی ستھرائی کا اظہار ہو رہا تھا۔

"کام کے بعد تمہیں اتنے بھرے پُرے گھر کی صفائی کا موقع کیسے مل جاتا ہے؟" میں نے گھر کا مکمل جائزہ لینے کے بعد توصیفی لہجے میں سوال کیا "کہیں بھی گرد و غبار کے آثار تک نظر نہیں آرہے۔"

"یہاں کے مرطوب اور بارانی موسم میں گرد و غبار کا سرے سے وجود ہی نہیں ہے۔ ہر کھلی جگہ کو موسم بہار میں خود رو گھاس چھپا لیتی ہے۔ باقی کام کرولی میری ہاؤس میڈ کی ہے۔ میرے دفتر جانے کے بعد وہ ہفتے میں تین دن آتی ہے اور گھر کے سارے کام کر کے چلی جاتی ہے۔"

اپنی خواب گاہ میں گیتا میرے قریب ہو کر بیٹھ گئی اور نہایت لطیف پیرائے میں میرے ساتھ چھیڑ چھاڑ کرنے لگی۔ اس کی وہ دلکشی اس قدر فطری تھیں کہ اس کے خود ہی سست جانے کے بعد مجھے اندازہ ہوا کہ وہ میرے جسم کے مخصوص حصوں پر ہاتھ پھیر کر میری جامہ تلاشی لے رہی تھی۔

وہ میرا وہم بھی ہو سکتا تھا لیکن میں ایسے کھیلوں میں مہر گزار کر اتا پختہ کار ہو چکا تھا کہ فیصلوں کی غلطی کا امکان کم ہی ہوا کرتا تھا۔

اس وقت تک میں بالکل نہتا تھا۔ کراچی سے آتشیں ہتھیار ساتھ لانے ممکن نہیں تھے لندن آنے کے بعد اس بارے میں کچھ سوچنے کا وقت ہی نہیں مل سکا تھا۔ البتہ بدوی ہاتھ کا پتلے پھل اور دوہری دھار والا وہ خنجر میرے داہنے موزے میں موجود تھا جس کی مدد سے وہ مدرسہ کے گھر میں تک کے ایک ہرکارے کا نرخرا کاٹ چکا تھا۔

میرا خیال تھا کہ کوئی برا وقت آنے پر وہی خنجر میرا بہترین معاون ثابت ہو سکے گا۔

گھر پہنچنے کے بعد میرے ساتھ گیتا کے رویے میں جذبات اور نمایاں تبدیلیاں آئی تھیں۔ وہ میرے ساتھ مٹھاس اور پیار کے لہجے میں باتیں کر کے میرے جذبات کو برانگیختہ کرنے کی کوشش کر رہی تھی۔ دوسری طرف میں نے اس کے ساتھ ایک حد سے تجاوز نہ کرنے کا مصمم ارادہ کر لیا تھا۔

میری مشکل یہ تھی کہ اس کے سامنے میں کسی خفیہ بھارتی ایجنسی کا تھاکر سنگھ نامی افسر بنا ہوا تھا۔ اسے کسی بھی مرحلے پر میرے مسلمان ہونے کا شبہ بھی ہو جاتا تو رہیں سے کوئی خون ریز تصادم سر ابھار سکتا تھا جب کہ میں اس عورت سے پھڑنے کا خیال دل سے نکال چکا تھا۔ وہ عورت ذات تھی۔ میں اس سے صرف معلومات اگلوا کر ان سے فائدہ اٹھانے کے چکر میں وہاں تک پہنچا تھا۔

خوش فعلیوں کے بہانے میری جامہ تلاشی لینے کے بعد گیتا کو کھانے کا دھیان آ گیا۔ وہ مجھے اپنی خواب گاہ تک محدود رکھنے پر مصر تھی اور وہیں کھانا کھانے کا ارادہ رکھتی تھی کہ میں اس کے گھر میں آ جانے کے بعد اسے زیادہ دیر تک اپنی نگاہوں سے اوجھل کرنا نہیں چاہتا تھا۔

میرے ذہن پر اس وقت دو باتیں دستک مار رہی تھیں۔ پہلا ایئر پارک میں نظر آنے والا مشتبہ سفید فام تھا اور دوسرا گیتا کے عقبی گھر کا عقبی دروازہ جہاں سے کوئی بھی خاموشی سے اندر داخل ہو سکتا تھا۔

وہ کھانا لانے کے بہانے نیچے جا کر اس سفید فام کو پچھلے دروازے سے اندر بلا کر اسے بریف کر دیتی تو میں بے خبری میں کسی بھی وقت اس کا شکار ہو سکتا تھا۔

ان خطرات کو ٹالنے کے لئے میں اس کا ہاتھ بٹانے کے بہانے اوپر سے اتر کر زبردستی کچن میں آ گیا۔

کھانا نکالنے سے پہلے گیتا نے اسکاچ کے دو تگڑے پیگ بنائے تو مجھے اسے اپنی کمزوری کا احساس دلانے کے لئے میں نے احتجاج کیا "میں الکحل کا عادی نہیں ہوں، میرا پیگ ذرا ہلکا کر دو۔"

وہ شیر ہو گئی "نہیں یہ نہیں ہو سکتا کہ تم مجھ سے بھی کم پیو۔ جب تک تم کسی سورس سے وابستہ ہو کر زندگی کی ساری ہی رنگینیوں سے دور رہو۔ آج میں تمہیں مکمل مرد بنا کر رہوں گی۔"

میرا جواب سنے بغیر اس نے بلور کے پیالوں میں برف کے ٹکڑے ڈال دیے۔

وہ پیگ خالی کرتے ہوئے چار کرسیوں والی مختصر سی میز پر کھانا سجایا گیا۔ ہم دونوں نے میز پر آمنے سامنے بیٹھ کر میٹھی میٹھی باتیں کرتے ہوئے دو پیگ خالی کئے پھر وائن کی بوتلوں کے کارک کھول کر کھانے کا آغاز کر دیا۔ اسکاچ کے تیز پیگ نے میری بھوک چمکانے کے ساتھ ہی جانے کیوں بند کر دیا تھا۔ رہی سہی کسر کھانے کے ساتھ لی جانے والی فرانسیسی وائن نے پوری کر دی۔

گیتا نے میز صاف کرنے کے بہانے ایک مرتبہ پھر بہکنے کی کوشش کی مگر میں نے اس کا بچھانہ چھوڑا۔ میں اس پر یہ ظاہر کر رہا تھا کہ کھانے سے پہلے زیادہ اسکاچ لینے کے باعث میں اس پر کچھ زیادہ ہی مہربان ہو چکا تھا۔ مجھے سائے کی طرح اپنے سر پر مسلط پا کر وہ کچھ جھلائی ہوئی سی نظر آنے لگی۔

وہ شاید میری چالاکی کو نہیں بھانپ سکی تھی مگر میں اس کے ارادوں سے کسی حد تک واقف ہو چکا تھا۔

غیر ضروری طور پر خود کو ادھر ادھر مصروف رکھتے ہوئے وہ ایک بار کچن کے عقبی دروازے تک گئی۔ بغلی قفل کھول کر اس نے اوپر کا بولٹ گرایا! دروازہ کھول کر چند ثانیوں تک باہر جھانکتی رہی۔ میں نے دیکھا کہ ادھر کوئی گلی وغیرہ نہیں تھی بلکہ باڑھ میں گھری ہوئی خالی جگہ تھی جس پر ضرورت کے مطابق کچن گارڈن بنایا جا سکتا تھا۔

آخر وہ دروازہ بند کر کے لوٹ آئی۔ اس بار اس نے اوپر کا بولٹ نہیں لگایا تھا۔

جوں ہی وہ کچن پر آخری نظر ڈال کر واپسی کے ارادے سے مڑی "میں نے اضطراری لہجے میں کہا "ارے! تم دروازے کا بولٹ لگانا بھول گئی ہو۔"

یہ کہہ کر میں جفاکارانہ طور پر آگے بڑھا اور وہ کار خیر انجام دے کر اس کے پیچھے لوٹ آیا۔

دروازہ اوپر پہنچنے تک گیتا کی خوش دلی کافور ہو چکی تھی اور اس کی پیشانی پر چند شکنیں نمودار ہو چکی تھیں۔

"تم بہت بد ذوق فرد ہو" اس نے کھڑے کھڑے کہا "جب سے یہاں آئے ہو میری سپردگی کا مذاق اڑا رہے ہو۔ پہلے عورت

کی رفاقت کے لئے مرے جا رہے تھے اب مجھ سے یوں دور دور ہو جیسے مجھے چھوت کی کوئی بیماری ہو۔ آخر تم چاہتے کیا ہو؟"

"عورت کا خیال آتے ہی ایڈز کی وحشت سے میرے جذبات سرد ہو جاتے ہیں" میں نے سرد سی آواز میں کہا "یہ میری بہت بڑی کمزوری ہے جس کے آگے میں بے بس ہوں۔"

"تو تمہاری دانست میں میں ایڈز کی مریضہ ہوں؟" وہ پہلی بار میرے اوپر غرائی۔

"میں نے یہ نہیں کہا۔ یہ میرے ذہن کی ایک گرہ ہے۔ عورت اور ایڈز۔ تم بتاؤ میں کیا کروں؟"

"اسی طرح میں بھی مرد اور ایڈز کے بارے میں سوچ سکتی تھی" اپنا نرم اور مہربان روپ بھول کر وہ روایتی عورت کی طرح تلخ کلامی پر اتر آئی۔

"بالکل سوچ سکتی تھیں۔ غنیمت ہے کہ تم اس مرض سے محفوظ ہو۔"

"اگر تم نفسیاتی مریض ہو تو تم پر وقت برباد کرنا بے سود ہے۔ تم اپنے حصے کی عیاشی کر چکے ہو۔ تھوڑی دیر کے لئے سو جاؤ۔ میں دوسرے کمرے میں آرام کروں گی۔ شام کی چائے پی کر تم رخصت ہو جانا۔"

"اگر تم بیزار ہو گئی ہو تو میں اسی وقت واپس لوٹ جاتا ہوں" میں نے پیش کش کی۔

"نہیں" میری توقع کے مطابق اس نے تلخی سے کہا "میں باہر سے تمہارا دروازہ بولٹ کر دوں گی۔ اس وقت تم نشے میں ہو۔ سو کر اٹھو گے تو نشہ اتر جائے گا' اس وقت چلے جانا۔"

میری گھبراہٹ سے محظوظ ہونے کی کوئی راہ نہ پا کر وہ مجھے کمرے میں قید کرنے پر تل گئی تھی۔ میں ایک جھٹکے سے اپنے قدموں پر کھڑا ہو گیا "اگر میں اسی وقت جانا چاہوں گا۔ تمہارا لب و لہجہ سرد اور سخت ہوتا جا رہا ہے۔ میرے لئے کسی عورت کا یہ رویہ برداشت کرنا ممکن نہیں ہے۔"

یہ کہہ کر میں نے پہلا قدم ہی اٹھایا تھا کہ یکایک اس نے بلاؤز سے چھوٹے بور کا ایک سیاہ ریوالور نکال کر مجھ پر تان لیا۔

"تم نے ایک قدم بڑھایا تو میں تمہیں شوٹ کر دوں گی" اس نے درشتی سے کہا۔ وہ دھمکی دیتے ہوئے اس کی سیاہ آنکھوں میں موت کی سرد سی لہر اتر آئی تھی۔

جب وہ میری جامہ تلاشی لے رہی تھی تو میں نے بھی چند مقامات پر اسے ٹٹولا تھا۔ اس وقت وہ غیر مسلح تھی۔ پتا نہیں اس نے میری بے خبری میں کب اور کہاں سے وہ ریوالور نکال کر اپنے بلاؤز میں اڑس لیا تھا جو اس وقت میرے لئے خطرہ بن گیا تھا۔

"تم اسٹیٹ کے ایک ذمے دار افسر سے تصادم مول لے رہی ہو۔ تمہیں اندازہ ہے کہ تمہاری اس جسارت کی سزا کیا ہو سکتی ہے؟" میں نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر کہا۔

"مجھے تمہارے اس دعوے پر شبہ ہے۔ جب تک تم اپنی شناخت نہیں کراتے' یہاں سے جا نہیں سکو گے۔"

"اوہ! تو اب تم مجھے حبسِ بے جا میں رکھو گی؟" میں نے تمسخرانہ لہجے میں کہا۔

"یہ آج تک نہیں ہوا کہ ہمارا کوئی آدمی ہماری بے خبری میں یہاں آیا ہو۔ اگر تم جھوٹے ہو تو تمہیں اس کا خمیازہ بھگتنا پڑے گا۔"

"تم ایک لمحے کے لئے بھی میری مرضی کے خلاف مجھے یہاں نہیں روک سکتیں!" میں نے دھمکی دی۔

"قدم ہلاتے ہی تم کوئی کاری زخم کھاؤ گے' کوشش کر کے دیکھ لو۔"

"میں ابھی شور مچا کر تمہارے سارے پڑوسیوں کو یہاں جمع کر لوں گا۔"

"یہ کوشش بھی کر کے دیکھ لو۔ سب جانتے ہیں کہ میں یہاں اکیلی رہتی ہوں۔ مجرمانہ حملے کے ارادے سے گھر میں گھس کر کسی عورت سے دست درازی یہاں ایک سنگین جرم ہے۔ اپنی مدافعت میں میں تمہیں ہلاک بھی کر دوں تو قانون مجھے معاف کر دے گا۔"

میں خاموشی سے اسے گھورتا رہا۔ اس نے میرے ساتھ محاذ آرائی شروع کرنے سے پہلے ان تمام امکانات پر اچھی طرح غور کر لیا تھا۔ اپنی دانست میں وہ مجھے چوہے دان میں پھانس چکی تھی۔

"اور کھڑکیوں کا رخ بھی نہ کرنا۔ میں نے اس معاملے میں انگریزی کی روایت سے انحراف کر کے شیشوں کا حسن تباہ کیا ہے اور ہر کھڑکی پر مضبوط آہنی گرل لگوائی ہے..... اب اپنے ہوٹل کا پتا بتاؤ تاکہ ہمارا کوئی آدمی وہاں جا کر سامان کی تلاشی کے ذریعے تمہارے بیان کی تصدیق کر سکے۔"

"اپنے کسی بڑے کو بلاؤ۔ میں تم سے بات نہیں کروں گا۔" میں نے برہمی سے کہا "تم مجھے ایک سوچی سمجھی سازش کے تحت گھیر کر یہاں لائی ہو۔ میں بلیک میل ہونے والوں میں سے نہیں ہوں۔"

میری بات پوری ہوتے ہی وہ جواب دینے کے بجائے کمرے سے باہر نکل گئی اور اس نے فوراً ہی دروازہ بند کر کے باہر سے بولٹ کر دیا۔ پھر زینے پر اس کے قدموں کی آواز دور ہوتی چلی گئی۔

کھیل کھیل میں بات بگڑ کر اس مرحلے پر پہنچ گئی تھی جہاں تک میں نے پہلے ہی سوچ لیا تھا۔ اس وقت میرے نزدیک سب سے اہم نکتہ یہ تھا کہ میں کیسے [illegible] ہو رہا تھا۔ میری کمزوری اسے میرے خلاف ہر قسم کا [illegible] کا اختیار دے رہی تھی۔

میں نے غیر ارادی طور پر اپنے موزے میں چھپا ہوا چاقو نکال لیا اور اس کی بلیڈ سے زیادہ باریک دھاروں پر انگلی پھیر

آنے والے خطرات کے بارے میں سوچنے لگا۔

جوں ہی میری نگاہ فون پر پڑی، میں اس کی طرف لپکا۔ اس آڑے وقت میں میرے پاس اپنے ہوٹل کے منیجر یا حکیم اکبر خان کے ہوٹل کے فون نمبر کے سوا کچھ نہیں تھا پھر بھی میں نے ریسیور اٹھا کر کان سے لگا لیا۔ وہ بے جان پڑا ہوا تھا۔

گیتا صحیح معنوں میں ایک پیشہ ور سیکرٹ ایجنٹ تھی اور پوری ذہانت کے ساتھ برق رفتار فیصلے کر سکتی تھی۔ اس کے لیے فون اٹھائے جانا ممکن نہیں تھا اس لیے اس نے باہر سے شاید تار ہی الگ کر دیے تھے۔

میرے خلاف قدم اٹھاتے ہوئے اس نے میری راہیں مسدود کرنے کا ہر ممکن طریقہ استعمال کر ڈالا تھا اور میں اس کے کمرے میں کھلے ہوئے ہاتھ پیروں کے باوجود بالکل بے دست و پا ہو کر رہ گیا تھا۔

معاً مجھے دریا کا خیال آیا۔ پتا نہیں وہ ہائیڈ پارک سے وہاں تک پہنچ بھی سکی تھی یا راستے میں ہی کہیں بچھڑ گئی تھی۔ میں نے لپک کر کھڑکی کا ایک پردہ ہٹایا پھر دونوں پردوں سے تاحد نگاہ سڑک کا جائزہ لے ڈالا مگر وہاں دریا یا کسی ٹیکسی کا وجود نہیں تھا۔

میں دوسرا پردہ گرا ہی رہا تھا کہ مجھے دریا محلے کے لب سڑک اسٹورسے نکلتی ہوئی نظر آئی۔ اس کے ہاتھ میں اخبار دبا ہوا تھا اور نظریں گیتا کے مکان کی طرف اٹھی ہوئی تھیں۔ اس وقت دریا کچھ بھی نہیں کر سکتی تھی لیکن اسے دیکھ کر مجھے تقویت کا احساس ہوا۔ وہ آگے بڑھتی ہوئی میری نظروں سے اوجھل ہو گئی۔

میں نے اسے ہائیڈ پارک میں سفید فام کے پیچھے دیکھا تھا۔ اس کا مطلب تھا کہ سائے کی طرح آل تک وہ گیتا کے نہیں بلکہ اس کے ساتھی کے تعاقب میں پہنچی تھی اور اس بات سے بخوبی واقف تھی کہ اس وقت مجھے گیتا کے ساتھ ہی اس سفید فام کے خطرے سے بھی نمٹنا تھا۔

بہرحال یہی کافی تھا کہ آنے والے لمحوں میں میرے ساتھ کوئی اونچ نیچ ہو جاتی تو اس کی خبر پاکستان پہنچانے کے لیے دریا باہر موجود تھی۔

ان حالات میں اعصابی بے چینی کا پیدا ہونا فطری امر تھا۔ میں سگریٹ سلگا کر مسہری پر بیٹھ گیا اور مکان میں ابھرنے والی آوازوں کو سننے کی کوشش کرنے لگا۔

مکان کے فرشی قالینوں کے نیچے موجود چوبی فرش کی وجہ سے مجھے نیچے سے نقل و حرکت کی دھمک سنائی دے رہی تھی۔ وہ یقینی طور پر دو افراد کے قدموں کی آوازیں تھیں۔ شاید گیتا نے مجھ سے نجات حاصل کرتے ہی اپنے سفید فام مددگار کو اندر بلا لیا تھا۔

وہ آوازیں کافی دیر تک تحتی بڑھتی رہیں۔ ان کا مطلب تھا کہ وہ گھر ہی میں موجود تھے۔ میں نے چنوں کے بل کئی مرتبہ کھڑکی تک جا کر باہر کا جائزہ لیا مگر دریا دوبارہ نظر نہیں آ سکی۔ پتا نہیں وہ کہاں

اور کس چکر میں مصروف ہو گئی تھی۔

کافی دیر گزرنے کے بعد سیڑھیوں پر قدموں کی آوازیں آنے لگیں۔ میں نے دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ اپنی جگہ چھوڑی اور پوری ہاتھ سے لمبا ہوا خنجر سنبھال کر دیوار سے اس طرح چپک کر کھڑا ہو گیا کہ دروازہ کھلنے پر میرے حریف فوری طور پر مجھے نہ دیکھ سکیں۔

چاپ کی آواز بتا رہی تھی کہ آنے والوں کی تعداد دو تھی۔ واضح ہوتے ہوئے وہ آوازیں میرے قید خانے کے دروازے پر آکر رک گئیں۔

"سنو۔۔۔ تم ریوالور کا ساتھ ہینڈز اپ کر کے سامنے کھڑا ہو جاؤ۔ گڑبڑ کیا تو گولی مار دوں گا۔ میرا نام پریکٹیکل کہا جاتا ہے اور میرا ریوالور بالکل سائلنسڈ ہے۔" باہر ایک بھنچی ہوئی کرخت مردانہ آواز گونجی۔

وہ بگڑا ہوا لب و لہجہ ضرور تھا مگر مخصوص الفاظ کی ادائیگی اتنی موزوں تھی کہ میں اسے انگریز سمجھنے پر آمادہ نہ ہو سکا۔ اپنی اردو کے اعتبار سے وہ مخلوط نسل کا کوئی اینگلو انڈین ہو سکتا تھا جس کی پرورش لندن ہی میں ہوئی ہو۔ اس کے لہجے سے اس کے مزاج کی تلخی جھلک رہی تھی۔

اس بار وہ سائلنسر لگے ہوئے ریوالور سے بھی لیس ہو چکے تھے۔ میں نے فوری مزاحمت کا ارادہ ترک کر کے انہیں باتوں میں الجھانے اور مناسب موقع کا انتظار کرنے کا فیصلہ کرتے ہوئے اپنی جگہ چھوڑ دی۔

"میں تمہاری ہدایت پر عمل کر رہا ہوں کیونکہ میں تمہارا دشمن نہیں ہوں۔" میں نے اونچی آواز میں پیغام کا جواب دیا اور بستر کے برابر میں ہاتھ اٹھا کر کھڑا ہو گیا۔

دروازے کا بولٹ سرکا کر انہوں نے احتیاط سے دروازہ کھول کر جھری میں سے اندر کا جائزہ لیا اور مجھے مطلوبہ حالت میں دیکھ کر پورا پٹ کھول دیا۔

پچیس سالہ بڑے بڑے سنہری بالوں والا سفید فام لڑکا گپتا کے پیچھے تھا۔ گپتا اپنے چھوٹے ریوالور سمیت کمرے کے وسط میں آ گئی۔ لڑکا دروازے میں ہی رک گیا۔

"تم اس کا بازو سرچ کرو اور پاکٹس خالی کرو۔" لڑکے نے مجھے گھورتے ہوئے گپتا کو ہدایت کی۔

"نہیں۔ مجھے ہاتھ لگانے کی ضرورت نہیں۔ اگر میرے بارے میں تمہارے ارادے اتنے ہی خطرناک ہیں کہ نوبت ان ہتھیاروں تک آ گئی ہے تو میں تمہارے سوالات کے جواب دینے کو تیار ہوں۔"

میری اس پیشکش کا سبب یہ تھا کہ ماسٹر رابرٹ ہوٹل کا کارڈ میری جیب سے برآمد ہو کر بھانڈا پھوڑ سکتا تھا۔ اس کوشش میں شاید گپتا کا ہاتھ میرے موزے میں اڑسے ہوئے خنجر تک بھی پہنچ جاتا اور میں اپنے اکلوتے ہتھیار سے بھی محروم ہو جاتا۔ اس سے بہتر تھا کہ میں خود ہی انہیں ہوٹل کا نام بتا کر مطمئن کر دیتا۔ مجھے یہ اطمینان بھی تھا کہ میری راہیں مسدود کرنے کے چکر میں گپتا فون کاٹ چکی تھی۔ میں جو کچھ بھی بتاتا وہ ان دونوں تک ہی محدود رہتا۔ وہ فوری طور پر وہ اطلاعات کسی اور تک نہیں پہنچا سکتے تھے۔

گپتا نے استفسار طلب نگاہوں سے لڑکے کی طرف دیکھا۔ وہ اپنے ہاتھوں میں دبے ہوئے مہیب ریوالور کی سائلنسر چڑھی ہوئی نال کو جنبش دے کر بولا "تعجب ہے۔ تم لندن میں کدھر ٹھہرا ہوا ہے؟؟"

"کوئینز ویسٹ روڈ پر ماسٹر رابرٹ ہوٹل کے کمرا نمبر سات میں۔"

"تم انڈین ایجنسی کا آدمی ہے؟؟" اس نے میرے چہرے سے نظریں ہٹائے بغیر پوچھا۔

میں نے اپنا سر اثبات میں ہلا دیا "مجھے امید ہے کہ تم ایجنسی کا نام نہیں پوچھو گے۔" اس وقت وہ دونوں ریوالور بدست آگے پیچھے کھڑے میری طرف متوجہ تھے۔

"انگلینڈ کب آیا؟؟" اس نے فرعونیت سے اگلا سوال کیا۔

میرا دل چاہا کہ اس سوال کے جواب میں ایک قہقہہ مار کر اسے کوئی بھرپور گالی سناؤں مگر میں نے خود پر جبر کر لیا۔ لڑکی کی پشت پر چھپی ہوئی دیوار ہونٹوں پر انگلی رکھ کر مجھے خاموش رہنے کا اشارہ کر رہی تھی کیونکہ اس کے سر پر پہنچ جانے کے باوجود وہ دونوں بالکل بے خبر تھے۔

"میں ایک ہفتہ پہلے ٹمبکٹو سے چلا تھا اور۔۔۔" میں نے گہری سنجیدگی سے کہنا شروع کیا مگر میرا فقرہ ایک بے آواز فائر کے کھلنے اور لڑکی کی غضبناک غراہٹ میں دب کر رہ گیا۔

دیوار نے بابر پوزیشن لے کر پوری قوت سے لڑکے کی پشت پر لات رسید کی تھی۔ اس زبردست ضرب سے نہ صرف اس کے پاؤں اکھڑ گئے بلکہ اس کے ہاتھ میں موجود بے آواز ریوالور کا ٹریگر بھی دب گیا۔ وہ گولی پشت سے گپتا کے جسم میں گھسی اور سینہ پھاڑتی ہوئی باہر نکل گئی۔ سب اتنی تیزی سے ہوا کہ کسی کو کچھ سوچنے سمجھنے کا موقع نہیں مل سکا۔

گپتا منہ کے بل قالین پر گر کر ساکت ہو گئی اور اس کے سینے سے بہنے والا خون قالین کو رنگ کرنے لگا۔ خود کو پریکٹیکل قرار دینے والا سفید فام لڑکا بھی لڑکھڑاتا ہوا ایک بغلی دیوار سے ٹکرا کر گر گیا۔ غیر ارادی طور پر ہونے والے فائر کے جھٹکے سے اس کا بے آواز ریوالور اچھل کر اس کے ہاتھ سے نکل گیا تھا۔

مجھے یقین تھا کہ گپتا کے گھر میں اس وقت تک رونما ہونے والے واقعات کی بھنک کسی کو نہیں مل سکی ہوگی۔ اس سے پہلے کہ سفید فام کراوسان بحال کر کے چیخنے چلانے کا موقع ملتا پورا قصہ ختم ہو جانا چاہیے تھا۔ وہ لڑکا خود ہی بے دماغ ثابت ہونے

صرف کر چکا تھا۔ اس پر رحم کھانے کی ذرا بھی گنجائش باقی نہیں تھی۔

میں نے قالین پر گرا ہوا بے آواز ریوالور اٹھایا اور قالین پر لیٹے ہوئے سفید فام کی کھوپڑی کے عقبی حصے پر فائر کر دیا۔ اس نے کانٹے سر سے گزرنے کے بعد اس کا جبڑا ادھیڑ ڈالا اور وہ کوئی آواز نکالے بغیر وہیں ڈھیر ہو گیا۔ ریتا کے اندر آنے تک یہ کھیل ختم ہو چکا تھا۔

”تم نے اسے کیوں مار دیا؟“ ریتا نے سفید فام کو دیکھتے ہوئے مجھ سے پوچھا۔

”اسے نہ مارتا تو یہ بے رحم قاتل چند لمحوں میں ہمیں مردہ پڑا چھوڑ جاتا۔ ابھی ابھی اس نے گیتا کا خون کیا ہے۔ ان جھگڑوں میں مت پڑو اور اس جگہ سے نکل بھاگو۔“

”اس نے عورت کو کیوں مار ڈالا...؟ شاید اس نے تم پر فائر کیا ہوگا جو خطا ہو کر عورت کو لے اڑا۔“ باہر ہونے کی وجہ سے ریتا کو اندر کی ہولناک تباہ کاری کا صحیح اندازہ نہیں ہو سکا تھا۔

”ہاں، بات جاتے ہی اس کی انگلی ٹریگر پر سخت ہوئی اور غیر ارادی طور پر فائر ہو گیا۔ گیتا درمیان میں نہ ہوتی تو وہ آرام سے گولی میرا سینہ چیر دیتی۔ تم نے بہت خطرناک حرکت کی تھی۔“

میں اس کا ہاتھ تھام کر تیزی سے نیچے اتر آیا۔ کچن کا پچھلا دروازہ کھول کر پہلے میں نے ریتا کو باہر نکالا۔ اس کے چلے جانے کے چند ثانیوں بعد میں نے سر باہر نکال کر ادھر ادھر دیکھا۔ اس قطار کے مکانوں کا عقبی حصہ بھی اسی طرف واقع تھا۔ اس وقت وہاں بالکل سناٹا تھا۔ میں نے باہر آ کر خودکار چابی والے قفل کا بٹن دبا کر دروازہ مقفل کر دیا اور جھاڑ جھنکاڑ کے بعد پڑوس کے کچن گارڈن کو روندتا ہوا اگلی ہی پختہ سڑک پر نکل گیا۔

لندن کی سرزمین پر قدم رکھنے کے ابتدائی چوبیس گھنٹے پورے ہونے سے پہلے دو انڈین سیکرٹ ایجنٹ ہماری وجہ سے موت کے گھاٹ اتر چکے تھے۔ وہ ہماری ایک مجرمانہ کامیابی تھی۔ جبکہ ان کے دونوں مجرمین شاید بچے بعد رنگے کیفر کردار کو پہنچے تھے۔ اس کے بعد کسی کو علم نہیں ہو سکتا تھا کہ ان دونوں پر مرنے سے پہلے کیا بیتی ہوگی۔

انڈیا کی ایک کمپنی کے تجارتی شعبے کی آڑ میں سیکرٹ انفارمیشن ایجنسی کے پاس صرف یہ موہوم سراغ باقی رہ گیا تھا کہ ان سے متعلق ایک ہوالی سے کر کسی نامعلوم مشتبہ ایجنٹ نے کسی خاتون کی مدد حاصل کی تھی اور گیتا کو معاملے کی تفتیش کے لیے بھیج دیا گیا اور ساتھ دینے کے لیے سفید فام لڑکے کو مامور کیا گیا اور دونوں ہی اس جھگڑے میں بال بال بچا تھا۔

الجھن اور مسئلے کا یہ دھارا ہوئی حوصلہ شکن صورت حال اس نتیجے میں یوں تبدیل ہوئی تھی کہ مقتولین ہر راز اپنے ساتھ قبر میں دفن ہو چکے تھے۔

رہبر کے قتل کی اس واردات کے بعد ہم دونوں کا اس علاقے سے جلد از جلد دور نکل جانا ہی ہمارے حق میں بہتر تھا اس لیے میں نے ریتا کو انتظار کرنے کے بجائے ہوٹل پہنچنے کی ہدایت کی تھی۔ میں خود بھی اندازے سے اجنبی راستوں پر چل رہا تھا کہ جلد از جلد مین روڈ تک پہنچ سکوں۔

کیمبرج روڈ پر سواری اتارتی ہوئی خالی ٹیکسی نظر آتے ہی میں اس میں سوار ہو گیا اور ڈرائیور کو شیفرڈز بش چلنے کی ہدایت کر دی۔

بظاہر وہ وقت کا زیاں تھا لیکن میں لندن کے بعض فرض شناس ٹیکسی ڈرائیوروں کے بارے میں پڑھ چکا تھا کہ کسی بڑی واردات کے بعد انہوں نے جائے واردات کے قرب و جوار سے کسی مشتبہ مسافر کو اس کی منزل تک پہنچایا تھا۔ اس سُراغ پر تفتیش کے بعد کئی چالاک مجرم لندن پولیس کی گرفت میں آ چکے تھے۔ ان کی گرفتاری کا واحد سبب ٹیکسی ڈرائیوروں کی فرض شناسی تھا۔

مجھے علاقے سے نکالنے والا شہریوں کے اسی قبیلے کا فرد ہوتا تو وہ بھی میرے شیفرڈز بش پہنچنے کی کہانی سناتا اور پولیس وہیں بھٹک کر رہ جاتی۔

شیفرڈز بش کے ٹیوب اسٹیشن پر ٹیکسی چھوڑ کر میں نے مقبوضہ ٹکٹ لیا۔ چند منٹ بعد سنٹرل لائن کی ٹیوب مجھے ایئرپورٹ کی طرف اڑائے لیے جا رہی تھی۔ وہاں اترنے کے بعد میں ٹیکسی سے اپنے ہوٹل روانہ ہو گیا۔ ٹیوب سے ایک طویل سفر کر کے میں نے اپنی تلاش کی درمیانی کڑیاں گم کر دی تھیں۔

اس محتاط طریقے پر عمل کرتے ہوئے میں ہوٹل پہنچا تو ریتا میرے لیے پریشان تھی۔ میں نے اسے اپنی واپسی میں تاخیر کا سبب بتایا تو وہ ہنسنے لگی۔ وہ خود بھی ایک سڑک سے بس پکڑ کر کہیں اور سے ہوتی ہوئی ہوٹل پہنچی تھی۔ بس مل جانے کی وجہ سے اس کا سفر مختصر ثابت ہوا تھا۔

”آخر کار یہاں بھی تمہارا اکاؤنٹ کھل ہی گیا۔“ اس نے خوش ہو کر دھیمی آواز میں کہا ”یہ دہرا قتل پورے شہر کو ہیجان میں مبتلا کر دے گا۔ اگر ان کی اصل حیثیت بے نقاب ہو گئی تو زیادہ سنسنی پھیلے گی۔ ٹی وی، ریڈیو اور اخبارات کو ہفتوں کا مسالا مل جائے گا۔“

”اس بارے میں آنجہانی زبان بند رکھنا بھول جاؤ کہ آج کچھ ہوا ہے۔ کراچی والوں سے بھی اس بارے میں کوئی بات نہیں ہوگی۔ بس اخبارات اور ٹیلی وژن پر نگاہ رکھو کہ وہ کہانی کدھر لے جا رہے ہیں۔ سفید فام کے ہاتھ پر بارود کے ذرات دریافت ہونے کے بعد یہ واقعہ بہت الجھ جائے گا کیونکہ اس کے ریوالور میں صرف دو ہی گولیاں کم ملیں گی گویا وہ دونوں قاتل ثابت ہوں گے۔ لامحالہ یہی سوچا جائے گا کہ لڑکے نے گیتا کو مارا ہے۔“

”مجھے روک کر خود تقریر کر رہے ہو۔ واہ! کیسی اچھی احتیاط ہے۔“

احتیاط کے نتیجے میں لوگوں کی نظروں میں آ سکتی تھی۔

وہ کہتی رہی "تم لوگوں تک پہنچنے سے پہلے مجھے تین بار اس گلی کا جائزہ لینا پڑا۔ اس دوران مخلف کورسے کے غائب ہوتے ہی میں گیتا کے گھر کے پچھلے دروازے پر پہنچی اور اندر کی سن گن لینے کے بعد دروازے کے پچھلی قفل پر ایک زنگ خوردہ تار سے طبع آزمائی کی۔ اس کے بعد کام آسان تھا۔"

"ابھی تک تم نے جو کچھ بتایا ہے وہ اطمینان بخش ہے۔ اگر تم اسی بھاگ دوڑ کا شکوہ کر رہی ہو تو یہ تمہاری زیادتی ہے۔ مشکل وقت میں نے گزارا ہے۔ درد بھرے ہوئے ریوالوروں کے سامنے میں بڑے بڑے سورما چوکڑی بھول جاتے ہیں۔ میں نے آخر تک ان کا مقابلہ کیا۔"

"لندن کی سڑکوں پر کسی کا تعاقب در تعاقب اتنا آسان نہیں ہے۔ ہر لمحے مجھے کراچی یاد آ رہا تھا۔ وہاں میں نے خود کو کبھی بے یار و مددگار محسوس نہیں کیا۔"

"بات قابل فہم ہے" میں نے سہلاتے ہوئے ریجرے سے کہا "وہاں سلطان ستار تمہارا یار ہے اور اول خان مددگار۔ یہاں میدان بالکل صاف ہے۔ وہ مزے تو دونوں یار آتے رہیں گے۔"

"جن لوگوں کو ہم بہت دور چھوڑ آئے ہیں ان کا ذکر ابھی سے رنجی سے مت کرو۔ ان کی قدم قدم پر محسوس ہو گی۔ مجھے فکر یہ ہے کہ میرے ٹیکسی ڈرائیور نے بھی مجھے بہت قریب سے دیکھا تھا۔ اسے سوچنے کا موقع ملنے کے لیے میں سارے راستے اس سے لچھے دار باتیں کرتی رہی تھی۔ وہ مجھے بھول نہیں سکے گا۔ ٹیلی ویژن پر یا اخبار میں مرنے والے کی تصویر دیکھتے ہی اس کا ذہن میری طرف جائے گا۔"

میرے ذہن میں تشویش نے ڈیرے ڈال دیے۔ رواداری سے بھرپور اور مہذب معاشرے میں جرم کا ارتکاب کر کے قانون کے لمبے ہاتھوں سے محفوظ رہنا واقعی ایک دشوار کام ہوتا ہے۔

اس وقت تک مجھے سب سے زیادہ فکر گیتا کے کچن کے فرسٹ بین میں پڑے ہوئے ارمینز کے کھانے کے خالی ڈبوں اور تھیلوں کی تھی۔ "آنا فاناً" میں نے اس بارے میں بہت کچھ سوچ لیا تھا۔ ریجرے قتل کی وہ واردات نہایت خاموشی اور رازداری سے ہوئی تھی۔ جب تک باہر سے کوئی شخص گیتا کے گھر نہ پہنچتا اس کا راز فاش ہونا ممکن نہیں تھا۔ میں ارادہ کر چکا تھا کہ دوبارہ خاموشی سے وہاں پہنچ کر مطلوبہ چیزیں، تھیلوں اور احتیاط سے واپس لوٹ آؤں لیکن ریبا کی گفتگو سننے کے بعد میں نے وہ خطرہ مول لینے کا ارادہ

ترک کر دیا۔ ہمارے لیے ارمینز ریستوران کے خالی ڈبوں سے زیادہ خطرناک وہ دو ڈرائیور تھے جنہوں نے ہمیں الگ الگ ٹیکسیوں میں کینسنگٹن روڈ سے سارتھ آل پہنچایا تھا۔

میں اس وقت صرف یہ دعا ہی کر سکتا تھا کہ ان دونوں ڈرائیوروں کو قتل کے بارے میں زیادہ تفصیل کا علم نہ ہو اور ان کا احساس ذمہ داری بیدار نہ ہونے پائے۔

"کیوں نہ ہم لندن سے کہیں اور نکل چلیں؟" ریبا نے اچانک ایک احمقانہ تجویز پیش کی۔

"اب اس موضوع کو یہیں ختم کر دو" میں نے گہری سنجیدگی سے کہا "میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ ان باتوں کے لیے یہ جگہ نہیں ہے۔ جو ہونا تھا وہ ہو گیا۔ اب ہمیں تیغ بہ تقدیر ہو کر ہر نئے ظہور میں آنے والے واقعات کا انتظار کرنا ہے۔"

ریبا نے جھنجلا کر مجھے منہ چڑایا اور ٹیلی ویژن کھول کر اس کے سامنے جا بیٹھی۔

میں نے بستر پر دراز ہو کر سگریٹ سلگائی اور گہری سوچ میں ڈوب گیا۔

میں نے ریبا کو بولنے سے روک دیا تھا۔ زبانوں کو لگام دی جا سکتی تھی لیکن ذہن کو سوچنے سے باز نہیں رکھا جا سکتا۔ خاموشی اور یکسوئی کے لمحات میسر آتے ہی میرے ذہن میں کئی تیزی سے الجھتے ہوئے جال کی طرح اندیشے اور وسوسے سر ابھارنے لگے۔

انگلینڈ ایسا ملک نہیں ہے جہاں حکام جرائم کو مقدر عام نام پر چھوڑ کر سب ٹھیک ہے کا ڈھنڈورا پیٹ سکیں۔ وہاں ہونے والے ہر جرم کی صرف اس بنا پر معقول تشہیر کی جاتی ہے کہ جرم کے محرکات اور مجرم کی ذات کے بارے میں زیادہ سے زیادہ معلومات یا اشارے مل سکیں۔ قانون کی مدد کے لیے عوام کی رضا کارانہ طور پر آگے آنے والوں کے ساتھ پولیس کا رویہ آمرانہ نہیں، مخلصانہ ہوتا ہے۔ اسی وجہ سے ہر باشعور شہری اپنے طور پر آگے آ کر معمولی سے معمولی نکتے پر بھی اپنے خیالات کا اظہار کرنے میں جھجک محسوس نہیں کرتا۔

اس وقت تک گیتا اور اس کے دو وفا شعار محافظوں کے قتل کا انکشاف نہیں ہوا تھا مگر میں ریبا کی اس رائے سے پوری طرح متفق تھا کہ بھید کھلتے ہی پورے شہر میں ایک بھونچال سا آ جائے گا اور ٹیلی ویژن سے لے کر اخبارات تک میں کئی دنوں تک یہ سنسنی خیز واقعہ سر فہرست چھایا رہے گا۔

اس دلچسپ ترین داستان کے بقیہ واقعات ستر ہویں حصے میں ملاحظہ فرمائیں جو کہ مارچ 2007 میں شائع ہو گا

# موت کے سوداگر

اقلیم علیم

ایک نوجوان کی خود نوشت اس نے منشیات کی عالمی اسمگلروں کے خلاف ذاتی طور پر محاذ کھولا اور وطن عزیز سے ان مہلک دشمنوں کا صفایا کرنا اپنا ایمان بنالیا۔ شہر، شہر، ملک ملک، اور براعظم براعظم اپنے مشن کی تکمیل کے لئے خاک اڑانا اس نوجوان کا شغل ہو گیا مگر موت کے سوداگر بھی تو اس کی جان کے دشمن بن گئے۔ انھوں نے بھی اپنی طرف سے کوئی کسر نہیں چھوڑی۔ ایک جنگ جو ابھی جاری ہے۔

**سسپنس کا تحیر خیز سلسلہ۔ آئندہ نسلوں کو زہر فروخت کرنے والوں کی تصویریں۔**

ہر طرف شور و غوغا مچنے پر اگر دونوں ہی ٹیکسی ڈرائیور فرض شناسی کے جذبے سے مغلوب ہو کر زبان کھولنے پر تل جاتے تو سب سے پہلا نکتہ یہ سامنے آتا کہ گبنا کے ساتھ ادا میز کے راستے اس کے گھر تک پہنچنے والا شخص گورا چٹا ہونے کے باوجود ایک ایشیائی باشندہ تھا جب کہ مقتول گورے کا بچاؤ کرنے والی لڑکی سر سے پیر تک مغربی رنگ میں رنگی ہوئی تھی۔ اس واردات میں ایک خوب رو مغربی دوشیزہ اور صحت مند ایشیائی شخص کا کردار سامنے آتے ہی پولیس کو ایک راہ مل جاتی۔

لندن انسانوں کا ایک سمندر ہے جہاں معروف شاہراہوں اور ٹیوب اسٹیشنوں پر انسانوں کے ریلے چلتے ہیں اور ان سبک رفتار انسانی لہروں میں کسی ایک فرد کو شناخت کرنا جوئے شیر لانے سے کم نہیں ہوتا۔ لندن شہر کے نئے اور پرانے باسیوں کی اس بھیڑ میں دنیا کے گوشے گوشے سے آئے ہوئے رنگا رنگ سیاح بھی شامل ہوتے ہیں۔ جنہیں دولت بورتی میں بسے ہوئے اس شہر کی رنگینیاں عزت و احترام سے اپنی طرف بلاتی ہیں۔

عام حالات میں یہ سوچا بھی نہیں جا سکتا تھا کہ اس دہرے قتل کے بعد لندن پولیس براہ راست میری اور ویرا کی طرف متوجہ ہو جاتی لیکن مغربی لڑکی اور ایشیائی مرد پر مشتمل جوڑے کی بات بہت مختلف تھی۔ وہ راز فاش ہونے ہی ماسٹر رابرٹ ہوٹل کا جنرل منیجر رینی کیریان خود ہی پولیس کو فون کر کے باخبر کر دیتا کہ اس کے ہوٹل کے کمرا نمبر سات میں ایسا ہی ایک جوڑا ٹھہرا ہوا ہے۔

وہ خیال آتے ہی میرے جسم کے سارے مسامون میں سے ٹھنڈا ٹھنڈا پسینہ خارج ہوتا ہوا محسوس ہونے لگا..... سنسنی اور خوف سے مضطرب ہو کر میں مسہری سے اٹھ گیا۔

ویرا نے لندن سے کسی اور شہر کی طرف کوچ کرنے کی بات کی تھی۔ اگر معاملہ صرف لندن پولیس کا ہوتا تو وہ

تجویز بہت جان دار تھی۔ مجھے صورت حال اس سے بہت مختلف نظر آرہی تھی۔ بات کھلتے ہی وہ قصہ پورے ملک کے طول و عرض میں پھیل جاتا۔

لندن بڑا اور رنگا رنگ شہر ہونے کی وجہ سے ہمارے لیے ایک بہتر جائے امان تھا۔ چھوٹے شہروں میں ہماری گرفت کے امکانات بہت بڑھ جاتے۔ جبکہ انسانوں کے اس سمندر میں وہ کراچی چہرے کی بچانے کی کوشش کرتی تھی۔

"یہ تم کیا خرافات دیکھ رہی ہو؟" میں نے ٹیلی وژن کی اسکرین پر چیختے چلاتے مجنونوں کو دیکھ کر اضطراری لہجے میں ویرا کو ٹوکا۔

"خرافات نہیں، یہ اس دور کی کریز ہے اور اسے مائیکل جیکسن کہتے ہیں جس کا مجسمہ تمہیں مادام تساؤ کے موم کے عجائب گھر میں رنگ بدلتی ہوئی ڈسکو لائٹس میں گنگناتا ہوا نظر آئے گا۔"

"میں تم سے کچھ باتیں کرنا چاہتا ہوں۔" میں نے اس کے موڈ کو سمجھ کر بے بسی سے کہا۔

"دیکھو یہ ایک مرد ہے۔" وہ میری بات کو نظر انداز کرکے ٹیلی وژن اسکرین سے نظریں ہٹائے بغیر بولی۔ "جب یہ اپنی کمر لچکا کر اور کولہے مٹکا کر کسی روبوٹ کی طرح بریک ڈانس کے جھٹکے لگاتا ہے تو مسرت سے اس کے سارے تماشائیوں کی چیخیں نکل جاتی ہیں۔ میرے ساتھ بیٹھ کر تم بھی اسے دیکھو۔ عورتوں جیسی صورت والا یہ رقاص گلوکار ایک ہی سوراخ سے لوگوں کو بار بار ڈستا ہے۔"

"کیا بک رہی ہو؟" میں نے جھلا کر کہا۔ "مجھے مائیکل جیکسن سے کوئی دلچسپی نہیں ہے۔"

"تم جو لیکن میرا فرمایا ہوا مستند ہے۔ تمہاری اردو کی ہی کہاوت ہے کہ مومن ایک سوراخ سے دوبار نہیں ڈسا جاتا مگر یہ گانے بجانے والا مستقل مزاجی سے یہی سب کررہا ہے۔ یہ کراچی ایئرپورٹ پر ٹرانزٹ میں ذرا سی دیر کے لیے رکا تھا تو بدمست لڑکے اور لڑکیاں اس کے کپڑوں کی ایک ایک دھجی نوچ کر یادگار کے طور پر اپنے ساتھ لے گئے تھے۔ تم کیسے بدذوق ہو کہ اپنی نئی نسل کے ایسے محبوب و مرغوب فن کار میں ذرا بھی دلچسپی نہیں لے رہے۔ دیکھو، دیکھو، وہ پھر ٹھمکے لگا رہا ہے۔"

"ویرا تم پر لعنت ہو۔ میں سنجیدگی سے کچھ باتیں کرنا چاہ رہا ہوں۔"

"سنجیدہ باتیں اس وقت صرف ایک ہی موضوع پر ہوسکتی ہیں۔" اس نے بے پروائی سے کہا "اور وہ موضوع تم نے اس کمرے کے لیے ممنوع قرار دے دیا ہے۔ کوئی ہلکی پھلکی بات کرو۔ مائیکل جیکسن پسند نہیں تو میں ہوٹل کا ویڈیو والا چینل لگائے دیتی ہوں۔ اس پر خاصی بے ہودہ فلم چل رہی ہے۔"

ویرا کی وہ بے نیازی میری برداشت سے باہر تھی۔ میں نے جھپٹ کر ٹیلی وژن کا سوئچ بند کردیا۔

ویرا کے ستواں اور گلابی ہونٹوں پر ایک نخوت آمیز مسکراہٹ پھیل گئی جو اس وقت میری ہڈیوں تک کو سلگا دینے کے لیے کافی تھی۔

"بیٹھ جاؤ!" ویرا نے ناصحانہ لہجے میں کہا "اب ہم آمنے سامنے بیٹھ کر ایک دوسرے کا منہ تکتے ہیں۔ ہوسکتا ہے کہ اسی طرح آنے والی مشکلات کے حل کی کوئی سبیل نکل آئے۔"

"میں سنگین خطرے کی بو سونگھ رہا ہوں۔" میں نے لمحہ بھر توقف کے بعد کہا۔

"دلچسپی سے اپنے دونوں نتھنے دبالو، بو ختم ہوجائے گی۔" وہ ڈھٹائی سے بولی۔

"آخر تم کیا چاہتی ہو؟" میں نے اس کی آنکھوں میں جھانکتے ہوئے بے بسی سے پوچھا۔

"کچھ بھی نہیں۔" اس نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "تمہاری اجازت کے بغیر میں کیا چاہ سکتی ہوں؟"

"میں نے تم پر ایسی کوئی پابندی تو نہیں لگائی۔" میں نے احتجاج کیا۔

وہ ہنسی سے ہنس پڑی "سنو ڈیئر! ہم دونوں دودھ

پیچھے نہیں ہیں۔ اس وقت ہمارے سامنے صرف ایک ہی مسئلہ ہے اور وہی تمہیں کھائے جا رہا ہے۔ یہاں تم اس سے گریز کیوں کر رہے ہو جو یہ ہوٹل کا پرائیویٹ کمرا ہے۔ ابھی قتل کا راز فاش نہیں ہوا۔ ہم اردو میں باتیں کر رہے ہیں پھر یہاں کیا خطرہ ہے؟ ہم نے وقت برباد کر دیا تو پھر ہم کچھ بھی نہیں کر سکیں گے۔ لندن میں گوریوں اور کالوں کی آشنائیاں تو ہزاروں سے بھی متجاوز ہوں گی مگر ہم دونوں کی طرح ایک دوسرے سے چپکے ہوئے جوڑے چند ہی ہوں گے۔ ہمارے ٹیکسی ڈرائیوروں کے بیان نشر ہوتے ہی اس ہوٹل کی انتظامیہ پولیس کو بلا لے گی۔"

"اوہ! تو تم بھی یہی سوچ رہی ہو۔ اس خطرے نے میرا سکون چھین لیا ہے۔"

"یہ بے کار اور جذباتی باتیں ہیں۔ اس خطرے کے تدارک کے لیے تم نے کیا سوچا ہے؟"

"عقل ماؤف ہے۔ اسی لیے تم سے بات کرنی چاہ رہا تھا۔ تم کیا کہتی ہو؟"

"فوراً سے پیشتر لندن چھوڑ دو۔" اس نے بے ساختہ کہا۔ "انگلستان ہریالی میں نہایا ہوا حسین ملک ہے۔ یہاں سے چند گھنٹوں کی مسافت پر لیک ڈسٹرکٹ کا حسین ترین علاقہ ہے۔ کرائے پر گاڑی لے کر ہم دو چار ہفتوں کے لیے آسانی سے وہاں کی کسی کیمپنگ سائٹ پر چھٹی منا سکتے ہیں۔ ان دور افتادہ مضافات میں کسی کو کچھ پتا نہیں ہوتا کہ لندن میں کیا ہو رہا ہے۔ خدمت گاروں کو فراخ دلی سے ٹپ دیتے رہو گے تو وہ شبہ ہونے کے باوجود کسی سے مخبری نہیں کریں گے۔ اسکاٹ لینڈ کے رہنے والے ویسے بھی بہت حریص اور کنجوس ہوتے ہیں۔ لیک ڈسٹرکٹ سے ذرا آگے نکل جاؤ گے تو پیسے کے زور پر بہت کچھ جیت لو گے۔ آج لندن میں بھی روایت پرست انگریز کم ہی رہ گئے ہیں۔ جوں جوں شمال کی طرف بڑھتے جاؤ گے ان کی ساری روایات ہائی لینڈز کی گھاٹیوں میں سسکتی ہوئی نظر آتی ہیں۔"

"مگر مائی ڈارلنگ! تم یہ بات بھول رہی ہو کہ ہم نے یہ سفر بدری ناتھ کے ایما پر کیا ہے۔ میں نے آج ہی کراچی والوں کو ماسٹر رابرٹ ہوٹل کا فون نمبر دیا ہے۔ بدری اور رمیش کل یا پرسوں یہاں پہنچنے والے ہیں۔ ہم دونوں میں سے کسی ایک کو بلکہ میں غلط کہہ رہا ہوں، مجھے یہاں موجود رہ کر اس کے فون کا جواب دینا ہے۔ ہم اپنے پیدا کیے ہوئے مسئلے کی وجہ سے میدان چھوڑ گئے تو سب کچھ چوپٹ ہو کر رہ جائے گا۔"

"ہاں.... اپنے موجودہ مسائل میں الجھ کر میں ناک میں پڑی ہوئی اس نکیل کو بھول ہی گئی تھی۔"

"نکیل کا دھیان آگیا ہے تو اب کوئی نیا حل بھی سوچو۔ انگلستان کے مڈلینڈز، ہائی لینڈز اور لیک ڈسٹرکٹ کی سیاحت کے ارمان میرے دل میں بھی مچلتے ہیں مگر یہ ان تفریحات کا موقع نہیں ہے۔ اگر بدری ناتھ یہاں آنے کے بعد امریکا کے سفر پر نکل گیا تو سب کچھ بکھر کر رہ جائے گا۔"

"یہ ہماری اولین اور بنیادی مجبوری ہے۔" وہ مایوسی سے بولی۔ "دوہرے قتل کی واردات میں ملوث ہونے کے بعد میں اس اصل مقصد کو بالکل ہی فراموش کر بیٹھی تھی۔"

"میری ایک رائے ہے۔" میں نے پرخیال لہجے میں دیر اسے مخاطب ہو کر کہا۔

"تم دو آرا بتاؤ۔ میں پوری سنجیدگی سے متوجہ ہوں۔" اس نے جواب دیا۔

"بات نکل گئی تو انہیں ایسے جوڑے کی تلاش ہوگی جس میں مرد ایشیائی اور لڑکی مغربی ہے۔ مجھے بدری ناتھ کے انتظار میں یہاں رہنا ہے۔ کیا یہ ہو سکتا ہے کہ تم ماسٹر رابرٹ سے کہیں اور منتقل ہو جاؤ؟"

"میں اسی وقت یہاں سے روانہ ہو جاتی ہوں مگر تم اس طرح کیا مقصد حاصل کرنا چاہ رہے ہو؟"

"مشکوک جوڑا نظر نہیں آئے گا تو ہم دونوں اپنی اپنی جگہ زیادہ محفوظ رہیں گے۔"

"یہ تمہاری بھول ہے۔" وہ کمرے میں موجود برقی کیتلی کا پلگ آن کرتے ہوئے بولی۔ "اس ہوٹل کا خاصا

کہ ہم دونوں کو یک جا دیکھ چکا ہے۔ میں قطب شمالی پر بھی چلی جاؤں تو کوئی فرق نہیں پڑے گا۔ بات کھلتے ہی تم اشتباہ کا میہونگا ہوں کا نشانہ بن جاؤ گے۔''

''میں تمہیں پانچویں والی مس سینڈی کی طرح ایک عارضی ساتھی قرار دے کر اپنی جان بچانے کی کوشش کر سکتا ہوں۔'' میں نے پرخیال لہجے میں کہا۔

''ضرور کر لینا مگر تم ناکام رہو گے۔ پانچویں کے خالی ورق پر پیغام لکھنے والی کوئی مقامی لڑکی ہے جب کہ ہم دونوں یہاں غیر ملکیوں کی حیثیت سے ٹھہرے ہیں۔ ہوٹل کے رجسٹر میں ہمارے سارے کوائف درج ہیں۔ تم انہیں کیسے جھٹلا سکو گے؟''

نذی واقعی حلق میں پھنس گئی تھی جسے اگلنا آسان تھا اور نہ نگلنا ممکن نظر آ رہا تھا۔

بات گھوم پھر کر وہیں آ پھنسی تھی کہ ہمیں اپنی جان عزیز ہوتی تو ہوٹل کو خیرباد کہہ کر بہت آسانی سے انسانوں کے بے کراں سمندر میں گم ہو سکتے تھے لیکن میرے لیے اہم ترین مسئلہ لندن میں ہڈری کی ٹانگ سے رابطے کا تھا۔ ہوٹل چھوڑنے کے بعد ہم اس سے ہاتھ دھو بیٹھتے۔

ویرا ایک کرسی کے کنارے پر ٹکی پورے انہماک سے چائے کا پانی کھولنے کا انتظار کر رہی تھی۔ ماسٹر رابرٹ ہوٹل میں صبح کا پرتکلف اور بھرپور انگلش ناشتہ کرنے کے کرائے میں شامل نہیں تھا لیکن کمرے میں چائے بنانے کی سہولت نے بڑی حد تک اس کمی کا ازالہ کر دیا تھا۔

گرما گرم اور خوشبودار چائے سے لطف اندوز ہوتے ہوئے مجھے مدن موہن کے پاکستانی ہمدرد کا خیال آیا اور میں نے فوراً ہی اس کا کارڈ نکال کر اس سے فون پر رابطہ کرنے کا ارادہ کر لیا۔

ویرا کوئی سوال کیے بغیر میرا ارادہ بھانپ چکی تھی۔ وہ خاموشی سے چائے نوشی میں مصروف رہی اور میں نے فون پر جھک کر اس کے رائل ہوٹل کا کلرکا فون نمبر ملا لیا۔ دوسری گھنٹی پر ہی سلسلہ مل گیا اور ریسیور میں ایک کسل مندانہ نسوانی آواز سنائی دی ''ہیلو۔ یہ رائل ہوٹل ہے۔ میں تمہاری کیا مدد کر سکتی ہوں؟''

''کل رات سلیم اکبر خان تمہارے ہوٹل میں پہنچا ہے۔ میں اس سے بات کرنا چاہتا ہوں۔'' میں نے انگریزی میں کہا کیونکہ فون اٹھانے والی اپنے لب و لہجے سے مقامی معلوم ہو رہی تھی۔

''ہولڈ کرو۔ میں اسے دیکھتی ہوں۔'' یہ کہہ کر ریسیور کسی میز وغیرہ پر رکھ دیا گیا۔

سلیم اکبر خان کے پسندیدہ ہوٹل کے معیار کا اندازہ لگانے کے لیے وہ فون کال ہی کافی تھی۔ وہاں کمروں میں فون کی لائنیں دینے کے بجائے کاؤنٹر پر موجود مشترک فون سے ہی سارا کاروبار چلایا جاتا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ فون وصول کرنے والی عورت ہی آپریٹر کی ذمے داریاں انجام دینے کے ساتھ ساتھ مہمانوں کی خبر گیری اور ہوٹل کے دوسرے اوپری کام بھی کرتی ہو۔

مغرب میں اگر عورت مرد کی برابری کا دعویٰ کرتی ہے تو اس میں وہ کسی حد تک حق بجانب بھی ہے۔ میں نے بارہا پُرہجوم تفریحی مقامات اور سستے ہوٹلوں میں محض نوعمر لڑکیوں کو انتہائی محنت، تندہی اور پھرتی سے ساری میزیں لگاتے اور صاف کرتے دیکھا تھا کہ پاکستان میں لڑکوں سے بھی اتنی نمایاں کارکردگی کی توقع نہیں کی جا سکتی تھی اور پھر یہ جواں سال خوبرو لڑکیاں سدا مسکراتی نظر آتی ہیں۔ گاہکوں کے ذومعنی اور بسا اوقات ناروا تبصروں کا ملائمت سے ہنس کر جواب دینا ان کے لازمی فرائض میں شامل ہوتا ہے۔ ہاں کوئی بدذوق ان سے جسمانی چھیڑ چھاڑ کی جسارت کر بیٹھے تو اسے بدلے ہوئے تیوروں کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ زبانی زیادتیوں کو یہ ہنس کر سہنے کی عادی ہوتی ہیں۔

آٹھ دس گھنٹے کی ڈیوٹی میں پکھا اور میزوں کے درمیان دوڑ دوڑ کر اپنی روزی کمانے والی کسی لڑکی کو محض اتفاقی ہوٹل میں ملازمت مل جائے تو اسے زندگی کی رفتار تھمی ہوئی محسوس ہونے لگتی ہے۔ صبح کے مخصوص اوقات میں کمروں وغیرہ کی صفائی کے سوا دن میں بس ای

عیش رہتا ہے۔ شاید اسی ڈھیلے ڈھالے معمول نے راٹل ہوٹل کی آپریٹر کو سست بنا دیا تھا۔

ایک ڈیڑھ منٹ کے انتظار کے بعد میرے کانوں میں بلیم کی آواز آئی "ہیلو! کون بول رہا ہے؟" اس نے تحیر آمیز لہجے میں انگریزی میں سوال کیا تھا۔

"تمہارا ہم سفر اسلم بول رہا ہوں۔ تمہارا کیا حال چال ہے؟"

میں نے اردو میں کہا۔

"آہاہا.... تو یہ تم ہو۔ میں بھی سوچ رہا تھا کہ لندن پہنچتے ہی کسے میری ضرورت پڑ گئی۔ ابھی تو میں پوری طرح تازہ دم بھی نہیں ہوا ہوں۔" مجھے پہچانتے ہی وہ چہکنے لگا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ کراچی سے یہاں تک کے سفر نے تمہیں زیادہ ہی تھکا دیا۔"

"تھکا دینے والی بازار گئی ہوئی ہے۔ گھوم پھر کر لوٹے گی تو میں اسے لے کر نکل جاؤں گا۔ تمہاری سُنا کیا حال ہے۔ ابھی تک تمہارے ساتھ چپکی ہوئی ہے یا اڑ چکی ہے۔"

"ایئر پورٹ سے نکل کر ہمارے راستے جدا ہو گئے تھے۔ بس اس کی وجہ سے سفر ذرا مزے سے گزر گیا۔ تم کس کا ذکر کر رہے ہو؟ وہ تمہاری بیوی تو نہیں ہے۔"

"لاحول ولا قوۃ..... ولایت بھلا بیوی کے ساتھ آنے والی جگہ ہے؟ یہ تو وہی بات ہوئی کہ آدمی شادی کی دعوت میں اپنے گھر سے مونگ کی دال ساتھ لے جائے۔ یہ لندن ہے۔ یہاں نئی ڈشوں کی بات کرو۔"

"چلو یہی سہی۔ اس وقت کس ڈش میں تیر رہے ہو؟" میں نے بے تکلفی سے پوچھا۔

"ہر بار ایک ہی جگہ ٹھہرنے میں بڑے فائدے ہیں۔ چھوٹے ہوٹلوں میں گاہک کو خاص اخلاص تو جہ ملتی ہے ورنہ کل یہاں کوئی کمرا خالی نہیں تھا۔ ہوٹل کی مالکہ نے ڈبل روم میں ٹھہری ہوئی ایک پولش لڑکی سے بات کی اور اس نے جڑی ہوئی مسہری الگ کر کے مجھے اپنے کمرے میں رہنے کی اجازت دے دی۔"

"اس سے پولش لڑکی کو کیا فائدہ ہوا؟" میں نے حیرت سے پوچھا "اس کے لیے تو تم اجنبی ہی تھے۔"

"اس کا کرایہ آدھا ہو گیا۔ میں نے اپنے حصے کی رقم اسے ادا کرنے کے بعد ہوٹل والی کو سنگل اور ڈبل روم کے فرق کی معمولی سی رقم دی اور بس کام بن گیا۔"

"تم مبالغہ آرائی کر رہے ہو۔" میں نے بے اعتباری سے کہا۔ "ایک سفید فام لڑکی کسی ایشیائی اجنبی پر اتنا اعتبار نہیں کر سکتی۔"

"اعتبار؟ کس بات کا اعتبار؟" میری بات پوری ہوتے ہی اس کی آواز ابھری "ہم گھروں سے عیاشی کے لیے سیاحت پر نکلتے ہیں۔ ان اکیلی لڑکیوں کی سیاحت اور آوارہ گردی کا مقصد بھی یہی ہوتا ہے کہ کم سے کم پیسوں میں دنیا کی ہر لذت نچوڑ ڈالیں۔ آدمی معاملہ فہم ہو اور ستارے یاوری کر رہے ہوں تو بات بن ہی جاتی ہے..... اور یہاں تو ویسے بھی عزت اور آبرو کے معنی ہی بدلے ہوئے ہیں۔ تفریح اور تجربہ حاصل کرنے کے نام پر آوارگی کا چلن برسوں سے عام ہے۔"

"تو کیا تمہارے ساتھ اکثر ایسے تجربات پیش آتے رہے ہیں؟" میں نے کاٹ دار لہجے میں پوچھا۔

"نہیں۔" اس بار اس نے کسی مبالغے کے بغیر کہا "یہ میرا پہلا تجربہ ہے لیکن دوسروں سے میں ایسی کہانیاں سنتا رہا ہوں۔ مادر پدر آزاد لڑکے اور لڑکیاں گھروں سے نکلتے ہیں تو چند پاؤنڈ کمانے یا بچانے کے لیے سب کچھ کر گزرتے ہیں۔ غور کرو تو سیر و سیاحت کے اصل رنگ ان ہی کے دم قدم سے نمایاں ہیں۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تمہارے کمرے میں میرے مل بیٹھنے کی گنجائش نہیں ہے۔"

"وقت بتا دو اور آ جاؤ۔ ہوٹل کا کامن روم بہت بڑا اور آرام دہ ہے۔ مہمان داری کے لیے اس سے بہتر جگہ ہو ہی نہیں سکتی۔ لڑکیوں کا کیا ہے۔ وہ تو آن جانی رہتی ہیں۔ اچھا دوست مشکل سے ہی ملتا ہے۔ تم نے میری

خاطر روزی کو لعنت ملامت کر کے میرا دل جیت لیا ہے۔ اس وقت جہاز کے سارے مسافروں میں صرف تم ہی میرے ہمدرد اور غم گسار تھے۔"

"روزی جا چکی ہے۔ میں مہنگے ہوٹلوں میں بے مقصد زرمبادلہ ضائع کرنے کا قائل نہیں ہوں۔ سیزن کی وجہ سے چھوٹے ہوٹلوں میں جگہ نہیں مل رہی ہے۔ میں سوچ رہا تھا کہ تمہارے پاس ہی منتقل ہو جاؤں۔"

"اس وقت تم کہاں ہو؟" میری الجھن سنتے ہی اس نے بے ساختہ پوچھا۔

"زبردستی ایک دور کے رشتے دار کے گھر پہنچ گیا تھا۔ دو کمروں کا چھوٹا سا کاؤنسل ہاؤس ہے۔ یہاں زیادہ دیر تک گزارہ نہیں ہو سکے گا۔ ان کے بچوں نے خراب تیوروں کے ساتھ میرے لیے اپنا کمرا خالی کیا تھا۔ میں آج رات ہی کہیں اور منتقل ہو جانا چاہتا ہوں۔"

"ایسی مجبوری ہے تو آنکھ بند کر کے آجاؤ۔ کہیں نہ کہیں جگہ مل ہی جائے گی۔"

"پولش لڑکی کے ساتھ تمہاری شام کی تفریح کا کیا بنے گا؟" میں نے پوچھا۔

ریسیور پر اس کی ہنسی کی آواز گونجی پھر دھیمی آواز ابھری۔ "تفریح تو رات ہی ہو گئی تھی۔ الکحل میں سب سے بڑی خرابی یا اچھائی یہی ہے کہ یہ معدے میں پہنچتی ہے تو ذہن کے نامعلوم گوشوں میں دبی ہوئی باتیں ابھر کر زبان پر آنے لگتی ہیں۔ میں اس کے بارے میں سوچ رہا تھا، وہ میرے بارے میں سوچے جا رہی تھی۔ رات کو تو میں فضاؤں سے بھی اونچا اڑ رہا تھا۔ اب یہ ساری باتیں میں فون پر نہیں دہرا سکتا۔"

"ٹھیک ہے، پھر میں سات بجے تمہارے ہوٹل پہنچ رہا ہوں۔" میں نے کہا۔

"چاہو تو چیرنگ کراس یا لیسٹر اسکوائر کے ٹیوب اسٹیشن پر تمہیں لینے آسکتا ہوں۔" سلیم اکبر خان نے پورے خلوص سے پیشکش کی جسے میں نے شکریے کے ساتھ رد کر دیا۔ رائل ہوٹل کا کارڈ میرے پاس موجود تھا۔ وہ علاقہ کسی حد تک میرا دیکھا بھالا تھا اور پھر میں لندن میں تھا جہاں ہر شخص روانی سے انگریزی بولنے اور سمجھنے پر قادر تھا۔

گفتگو کے دوران میں ویرا حیرت اور تعجب کے ساتھ میری طرف دیکھتی رہی تھی۔ اس کا خیال تھا کہ میں محض وقت گزاری کے لیے سلیم سے بات کر رہا تھا مگر وہاں معاملہ ہی دوسرا نکلا۔ فون بند ہوتے ہی ویرا نے مجھے گھورتے ہوئے پوچھا "اب یہ کیا چکر چلا رہے ہو تم؟"

"سلیم اکبر خان لندن میں میری بے گناہی کا سب سے بڑا گواہ ہے۔" میں نے مسکراتے ہوئے طمانیت سے اسے سمجھایا۔ "وہ حلفیہ بیان دے سکتا ہے کہ میں کراچی سے اکیلا یہاں آیا ہوں۔ جہاز پر ایک لڑکی سے میری دوستی ضرور ہوئی مگر سفر ختم ہوتے ہی وہ اپنی راہ ہو لی۔"

"اسی لیے تم نے اس اہم گواہ کو پوری طرح اپنے قابو میں کرنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔" وہ تلخی سے بولی۔ "شاید اس طرح تمہاری بچت کی راہ نکل آئے لیکن میرا کیا ہوگا؟"

"اسی میں تمہاری نجات کی راہ بھی پوشیدہ ہے۔" میں نے وضاحت کی۔ "پھنسے تو ہم ایک ساتھ پھنسیں گے۔ الگ الگ رہ کر ہم دونوں محفوظ رہیں گے۔ یہ بہت دور کی احتیاطی تدابیر ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ ایسی کوئی صورت حال پیدا ہی نہ ہونے پائے۔ اس کا انحصار ٹیکسی ڈرائیوروں کے ردعمل پر ہوگا۔ ان کے سوا ہمیں کسی بھی طرف سے کوئی خطرہ نہیں ہے۔"

"اور وہ پولش لڑکی کا کیا قصہ تھا؟" ویرا نے اشتباہ آمیز لہجے میں پوچھا۔

"سلیم نے اسے دوست بنایا ہے۔" تفصیل میں جانے کے بجائے میں نے بات بنا دی۔

"تو کیا تم نے اسی کے ساتھ ٹھہرنے کا ارادہ کر لیا ہے؟" ویرا اس وقت تک مطمئن نہیں تھی۔

"ضروری نہیں۔ اس کے ہوٹل میں کمرا مل جائے تو زیادہ اچھا رہے گا۔ حیرت ہے کہ اس نے کراچی میں اپنے

دفتر پر ہونے والی کارروائی کے بارے میں کوئی ذکر نہیں کیا۔ میں اسے مزید ٹٹولنا چاہتا ہوں۔"

"درآمدی مال میں چوری کا الزام ایسا نہیں ہے کہ آدمی اس کی تشہیر کرتا پھرے۔ وہ بے فکری سے یہاں خوش فعلیوں میں مصروف ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اسے اپنے دفتر کی خبر ہی نہ ملی ہو۔"

اول خان نے سلیم اور اس کی فرم کے بارے میں جو اطلاعات فراہم کی تھیں وہ تشویشناک تھیں۔ وہ ملک کے انجن اور تھرمل بجلی گھروں کو اہم فاضل پرزے فراہم کرنے والے غیر ملکی اداروں کا نمائندہ تھا اور مدن موہن کے مقربین میں شامل تھا۔ مدن موہن کے اعتراف جرم کی روشنی میں یہ بات ہر شبہے سے بالا تھی کہ سلیم اکبر خان اسے بجلی گھروں کے بارے میں اہم دستاویزات فراہم کرتا رہا تھا۔ میں گیتا سے چھیڑ چھاڑ کرنے کے بعد کے واقعات سے پریشان تھا اس وجہ سے میں نے سلیم سے لندن میں کوئی ٹکر مول لینے کا ارادہ ترک کر دیا تھا۔ میری پوری کوشش ہوتی کہ وہ پاکستان میں رونما ہونے والے واقعات کی پروا کیے بغیر وہاں واپس پہنچے اور پھر اول خان کے ہاتھوں کیفر کردار کو پہنچ جائے۔

میں پاکستان سے ڈیوڈ اسٹارز کو تباہ کرنے کا جو مشن لے کر نکلا تھا وہ اتنا عظیم تھا کہ اس کی خاطر مجھے چھوٹے موٹے دیگر معاملات سے دامن بچا کر رکھنا تھا۔ اگر میں امریکا پہنچنے سے پہلے ان الجھنوں میں پھنس جاتا تو پاکستان سے روانگی کا اصل مقصد پس پشت چلا جاتا۔

ویرا اس بارے میں کافی دیر تک باتیں کرتی رہی۔ ابتدا میں اس کے ذہن میں اس شبہے نے سر ابھارا تھا کہ اس بار غزالہ نے اپنی ذات کے سحر سے کام لے کر ویرا کے خلاف میری ایسی برین واشنگ کی تھی کہ میں تنہائی میں اس کے ساتھ شب و روز گزارنے کے تصور ہی سے بدک رہا تھا اور شاید اسی خوف سے اپنا پیچھا چھڑانے کے لیے سلیم اکبر خان کی پناہ میں جانا چاہ رہا تھا۔

غزالہ کو میں ایک مدت سے چاہتا چلا آ رہا تھا لیکن اس کے ساتھ ساتھ یہ بھی ایک حقیقت تھی کہ میں اس دور میں پارسائی کا کوئی دعویٰ نہیں کر سکتا تھا۔ خود ویرا ہی میری گہری دوست تھی جس سے خلوت میں بہتیرے راز و نیاز ہو جاتے تھے۔

اپنی زندگی کو ایک خاص گھریلو ڈھب پر لانے کے بعد میں غزالہ کے ساتھ گھر بسانے کا ارادہ رکھتا تھا لیکن کاتب تقدیر کو کچھ اور ہی منظور تھا۔ مکاؤ کے ڈون کوانگ فو کے محل میں چین سے لائے گئے ایک متقی اور خوف زدہ مسلمان مولوی نے مجھے اور غزالہ کو رشتۂ ازدواج میں منسلک کر دیا۔

مکاؤ کے قلعہ نما محل سے میری اور غزالہ کی زندہ واپسی کے لیے وہ ڈون کوانگ فو کی ایک اٹل شرط تھی اور یوں ہم دونوں جبری طور پر ایک کر دیے گئے۔ اپنی زندگی کے اس اہم ترین موڑ کے بعد ہمیشہ میری شعوری کوشش ہوتی تھی کہ غزالہ کی آنکھوں سے اوجھل رہ کر بھی میں اس رشک زمیں دوشیزہ سے بے وفائی کا ارتکاب نہ کروں اور میں بڑی حد تک اپنے اس ارادے پر قائم رہنے میں کامیاب رہا تھا۔

مگر ویرا سرکش طبیعت کی مالک تھی۔ اس حوالے سے وہ ہمیشہ مجھے چڑانے، سلگانے اور اکسانے کی کوششوں میں لگی رہتی تھی۔ اس کے ساتھ کھلے سمندر میں بلیک ہی نامی اسپیڈ بوٹ پر رات کے اندھیرے میں رونما ہونے والا واقعہ زیادہ پرانا نہیں تھا اور شاید ویرا لندن کی سرزمین پر اسی کے اعادے کا منصوبہ بنائے بیٹھی تھی۔ ماسٹر رابرٹ ہوٹل سے میری اچانک روانگی کے پروگرام نے اس کی ان تمام امیدوں پر پانی پھیر دیا تھا۔ اسی وجہ سے وہ ابتدا میں مشکوک تھی۔

میں اس طویل سفر پر اسے ساتھ لا کر ایک خطا کا ارتکاب کر چکا تھا۔ اس کے ازالے کے لیے مجھے اس شام دوسری خطا کا بوجھ بھی اٹھانا پڑا۔ میں نے اسے والہانہ اپنائیت سے اپنے خلوص کا یقین دلایا اور غنیمت ہوا کہ بات زیادہ بڑھنے سے پہلے ہی وہ مطمئن نظر آنے لگی۔

اس خود پرست اور ضدی عورت کے لیے صرف یہ احساس ہی کافی تھا کہ میں نے اسے اپنے لیے شجر ممنوعہ تصور نہیں کیا ہوا تھا۔ میں ہر وقت اس کی دسترس میں تھا۔

ماسٹر رابرٹ ہوٹل میں دو مسافروں کے لیے اس کمرے کا کرایہ اسی پاؤنڈ اور اکیلے شخص کے لیے ستر پاؤنڈ تھا۔ وہ رقم قابل ذکر نہیں تھی لیکن ہوٹل کے ریکارڈ اور متوقع شہادتوں کو حسب منشا رکھنے کے لیے میں نے کاؤنٹر پر اس وقت تک کا حساب بے باق کر کے اپنے چیک آؤٹ کا اندراج کرایا۔ وہاں ویرا سے دانستہ چند ایسے بازاری فقرے کہے جن سے یہ ظاہر ہوتا تھا کہ محض اتفاق کے سہارے میسر آنے والی اس کی رفاقت میرے لیے یادگار ثابت ہوئی تھی۔

ویرا سے اگلے کسی ہوائی سفر میں کہیں دوسری ملاقات کی امید ظاہر کرتے ہوئے میں ماسٹر رابرٹ ہوٹل کے وسیع برآمدے سے گزرتا ہوا صحن میں نکل آیا جہاں دو خالی ٹیکسیاں نظر آرہی تھیں۔ ویرا کو وہیں رہنا تھا۔ میرے مڑتے ہی وہ بھی کہیں غائب ہو گئی۔

پورٹر میرا ہلکا سا سوٹ کیس ٹیکسی میں رکھ چکا تھا۔ ٹیکسی میں سوار ہوتے ہوئے میں نے اپنی ابتدائی منزل کے بارے میں سوچا تو پہلی بار اس ہوٹل کی ایک خامی کا احساس ہوا۔

اے فور یا گریٹ ویسٹ روڈ نامی شاہراہ پر واقع اس ہوٹل کے قرب و جوار میں کوئی ٹیوب اسٹیشن نہیں تھا۔ ہیتھرو ایئرپورٹ جاتے والی پکاڈلی لائن کا مشرقی ہیرو والا اسٹیشن سڑک کے پار خاصا دور تھا جب کہ اس سمت میں اندر سے گزر کر ساؤتھ آل سے بھی آگے نارتھولٹ کے ٹیوب اسٹیشن تک لمبی دوڑ لگانی پڑتی جہاں سے چیئرنگ کراس پہنچنے کی کوئی راہ نکالی جا سکتی تھی۔

اس وقت ایک مرتبہ پھر میرے لیے وقت، فاصلے یا رقم کی کوئی اہمیت نہیں تھی۔ شاید اہمیت سراغ کی تھی۔ ماسٹر رابرٹ ہوٹل والوں یا ٹیکسی ڈرائیور کو یہ معلوم نہیں ہونا چاہیے تھا کہ میں ہوٹل چھوڑ کر کہاں گیا تھا۔ اس کی واحد صورت یہی تھی کہ میں ہوٹل سے ملنے والی ٹیکسی کو کسی اور ہی سمت میں لے جاتا۔

ہوٹل کا گیٹ چھوڑنے سے پہلے ڈرائیور.... نے اپنے لگے بندھے معمول کے مطابق میری منزل کا پتا پوچھا تو میں نے پورے اعتماد سے اسے نارتھولٹ ٹیوب اسٹیشن کا نام بتا دیا۔

گاڑی اے فور پر آکر ہوٹل کی عمارت کے گرد گھومی اور بغلی سڑک پر تیزی سے آگے بڑھتی چلی گئی۔ ڈرائیور نے مجھے منزل تک پہنچانے کے لیے صاف اور سیدھا راستہ اختیار کیا تھا۔ کھلی اور کشادہ سڑکوں پر ٹریفک کی بدنظمی کے خوف کے بغیر سفر کرتے ہوئے میں نے گردوپیش پر نگاہ رکھی اور جوں ہی منظر تبدیل ہونا شروع ہوا میرے وجود میں ایک بے چینی سی انگڑائیاں لینے لگی۔

بھارتی اور ایشیائی چہروں کی بہتات کے ساتھ مجھے ساؤتھ آل کے بعض شناسا حصے بھی نظر آنے لگے تھے۔ اسی بستی کے کسی مکان میں گیتا اور اس کے مددگار کی بے گوروکفن لاشیں اپنے کریا کرم کے انتظار میں پڑی سوکھ رہی تھیں۔

میں نے سیٹ پر پہلو بدل کر نظریں باہر جما دیں۔ ہر طرف زندگی اپنے معمول کی طرف رواں دواں تھی۔ کہیں بھی کسی افراتفری یا خوف و ہراس کے آثار نظر نہیں آرہے تھے۔ اس کا ایک ہی مطلب ہو سکتا تھا کہ اس وقت تک علاقے میں دوہرے قتل کی واردات کا انکشاف نہیں ہوا تھا۔

ٹیکسی ٹریفک سگنل پر ساؤتھ آل کی براڈوے کو عبور کرتی ہوئی لیڈی مارگریٹ روڈ پر چڑھ گئی۔ وہ ایشیائیوں کی گنجان آبادی کا علاقہ تھا جہاں سفید چمڑی خال خال ہی نظر آرہی تھی۔

میں چند گھنٹوں کے وقفے سے ایک مرتبہ پھر اس علاقے سے گزر رہا تھا جہاں میں ایک دو غلے سفید فام کو قتل کر چکا تھا۔ اس احساس سے میرے بدن میں سنسنی کی لہریں سرایت کر گئی تھیں۔ مجھے ہر وہ کریوں محسوس ہو رہا تھا

جیسے میری ریڑھ کی ہڈی میں بے شمار چیونٹیوں نے رینگنا شروع کردیا ہو۔

آخر... مارگریٹ روڈ کا سفر ایک چوراہے پر ختم ہوگیا۔ وہاں سے ٹیکسی بائیں طرف گھوم گئی۔ ایشیائیوں کی بہتات ختم ہونے لگی۔ ایک مرتبہ پھر آبادی پر خالص سفید فاموں کا غلبہ نظر آنے لگا۔ ان میں بعض سیاہ فام بھی تھے مگر وہ بھی مقامی ہی نظر آتے تھے۔

"سر! میرا خیال ہے کہ نارتھولٹ کے ٹیوب اسٹیشن سے تمہیں کہیں اور جانا ہے۔" سفر کا بڑا حصہ خاموشی سے طے کرنے کے بعد ڈرائیور آخر کار بول ہی پڑا۔

اس کی قیاس آرائی نے مجھے بری طرح چونکا دیا "تمہیں یہ خیال کیوں آیا؟"

"وہ صرف ٹیوب اسٹیشن ہے۔ اس کے ایک طرف جنگ بارڈ ہے۔ آبادی اس سے پہلے ختم ہوجاتی ہے یا اس سے کافی آگے شروع ہوتی ہے۔ اگر تم ٹھیک بتا سکو تو میں تمہیں تمہارے مطلوبہ گھر کے دروازے پر اتار سکتا ہوں۔" اس نے معذرت خواہانہ انداز میں کہا۔

اس کی وضاحت نے مجھے مطمئن کردیا اور میں نے کہا "تمہارا اندازہ ٹھیک تھا۔ مجھے نارتھولٹ سے آگے جانا ہے۔ وہاں میرا ایک رشتے دار مجھے لینے آئے گا۔"

"ایسا ہی تھا تو تم نے ٹیکسی میں یہاں تک آکر اپنے کافی پاؤنڈ ضائع کیے ہیں۔ تم ہوٹل سے ہانسلو کے اسٹیشن پر پہنچ جاتے تو کسی بھی جنکشن سے ٹیوب میں اپنی منزل تک پہنچ جاتے اور پیسے بھی کم خرچ ہوتے۔ ہانسلو تمہارے ہوٹل سے بہت قریب ہے۔"

"یہ بات تم ہوٹل میں ہی بتا دیتے تو میری بچت ہوسکتی تھی۔" میں نے اس کا دل رکھنے کے خیال سے کہہ ڈالا ورنہ میں نے وہ فیصلہ سوچ سمجھ کر کیا تھا۔

"اچھا مشورہ کبھی ضائع نہیں ہوتا۔ یہ آئندہ تمہارے کام آئے گا۔ اس شہر میں ٹیوب سفر کا سب سے سستا، آرام دہ اور تیز رفتار ذریعہ ہے۔ وقت بچانے کے لیے ناک چڑھے امرا بھی بعض اوقات ٹیوب کا سہارا لینے پر مجبور ہوجاتے ہیں۔ زیادہ سفر کرنا ہو تو ٹکٹ گھر سے ٹریول کارڈ لے لینا۔ وہ اور بھی سستا پڑتا ہے۔ یہ وہ باتیں ہیں جو کبھی کبھار لندن آنے والے دوسرے برطانوی بھی نہیں جانتے۔"

میں اخلاقاً ہنس کر بولا "میری معلومات میں اتنا اضافہ نہ کرو کہ میں تمہیں نیچے اتار کر تمہاری سیٹ پر قبضہ کرنے کے بارے میں سوچنے لگوں۔"

"یہ لندن میں سب سے مشکل کام ہے۔ ٹیکسی چلانے کا لائسنس لینے کے لیے تمہیں شہر کے سارے چپے ازبر کرنے ہوں گے۔" اس نے ہلکے سے جوابی قہقہے کے ساتھ کہا "بیشتر لوگ اس امتحان میں ناکام ثابت ہوتے ہیں اور پھر احمقوں کی طرح شہر کی کوچہ نوردی کرتے نظر آتے ہیں۔"

اس نے باتوں ہی باتوں میں مجھے نارتھولٹ کے ٹیوب اسٹیشن کے سامنے پہنچا دیا۔

ایک پاؤنڈ ٹپ کے ساتھ کرایہ وصول کرکے وہ بھی خوش نظر آیا تو مجھے اندازہ ہوا کہ مہنگائی بڑھ جانے کے باوجود لندن میں ایک پاؤنڈ کی خاصی وقعت تھی۔ ہوسکتا ہے کہ لوگ ڈرائیور کو کرائے سے بچی ہوئی ریزگاری پر ٹرخاتے ہوں۔ اس بارے میں انگریزی محاورہ کم از کم یہی کہتا تھا۔

نارتھولٹ عظیم تر لندن کا ایک غیر معروف مضافاتی ٹیوب اسٹیشن ہے جہاں ٹیوب سرنگوں کے بجائے سطح زمین پر دوڑتی ہے۔ اس بار لندن میں ٹیوب سے وہ میرا پہلا سفر تھا۔

اسٹیشن کی عمارت مختصر اور انتہائی غیر متاثر کن تھی۔ ٹکٹ گھر کی کھڑکی کے شفاف شیشے کے پیچھے ایک باوردی، سیاہ فام اور موٹی سی مضحک خاتون براجمان تھی۔

"ڈے ٹریول کارڈ اور جرنی پلانر!" میں نے شیشے کی نچلی جھری میں سے پانچ پاؤنڈ کا نوٹ اسٹیل کی ٹرے میں ڈال کر فرمائش کی۔

اس نے بے پروائی سے مجھے ایک دن کا ٹریول کارڈ،

ٹیوب کے راستوں کا جیبی نقشہ اور ایک ایک پاؤنڈ کے تین کھنکتے ہوئے سکے اسی لڑکے کے راستے سونپ دیے۔

آگے سخت زینے دو طرفہ پلیٹ فارم تک اترے ہوئے تھے۔ اوپر سے صاف نظر آرہا تھا کہ طویل پلیٹ فارم اس وقت تقریباً ویران پڑا ہوا تھا۔ اس پر ادھی طرف اکا دکا مسافر آگے سے آنے والی ٹیوب کے انتظار میں کھڑے ہوئے تھے۔

پلیٹ فارم کی دونوں سمتوں میں نصب نمایاں تختیوں پر ان مقامات کے نام درج تھے جہاں کے لیے ان سمتوں سے ٹیوب پکڑی جاسکتی تھی۔

بائیں طرف والی فہرست میں صرف تین مقامات کے نام درج تھے۔ دائیں پلیٹ فارم والی فہرست بہت طویل تھی لیکن اس میں چیرنگ کراس کے ٹیوب اسٹیشن کا نام نہیں تھا۔

میں نے لندن کے اس زیر زمین اور بالائے زمین سفری نظام کے بارے میں راستے میں ہی اپنی یادداشت تازہ کرلی تھی۔ بورڈ پڑھنے سے بات واضح ہوگئی۔ بارتھولٹ کے مضافاتی اسٹیشن سے صرف سنٹرل لائن گزرتی تھی۔ اس کے ذریعے مجھے شہر کے مرکزی حصے میں کسی ایسے جنکشن تک پہنچنا تھا جہاں سے چیرنگ کراس کے لیے دوسری لائن کی ٹیوب مل سکے۔

اس مرحلے کو سر کرنے کے لیے مفت میں ملنے والے ٹیوب کے جیبی نقشے کا جائزہ لینا ضروری تھا۔

فہرست سے اندازہ ہو چکا تھا کہ میرا وہ سفر خاصا طویل ہوگا۔ پلیٹ فارم پر موجود مسافروں کی تعداد سے یہ بھی ظاہر تھا کہ شہر کے وسط تک جانے والی ٹیوب میں زیادہ بھیڑ بھاڑ نہیں ہوگی اس لیے میں نے نقشہ بینی کا کام کچھ دیر کے لیے ملتوی کردیا۔

لندن کے مستقل باسی ویسے بھی پبلک ٹرانسپورٹ کے دوران میں کچھ نہ کچھ پڑھنے کے مرض میں مبتلا ہیں۔ ہر مسافر کے ہاتھ میں کچھ ہو یا نہ ہو کوئی کتاب، رسالہ یا اخبار ضرور موجود ہوتا ہے...... ان کی دیکھا دیکھی بہت سے غیر ملکی سیاح اپنے گھٹنوں پر مختلف زبانوں میں چھاپے گئے وہ متعدد سیاحتی نقشے پھیلائے نظر آتے ہیں جو لندن میں فروغ سیاحت کا ادارہ بہت فراخ دلی سے سیاحوں میں مفت تقسیم کرتا ہے اور یہ ایک سرخ تختی پر انگریزی کا چھوٹا آئی دکھانے والے ہر سائن بورڈ کے قریب بہت آسانی سے دستیاب ہوتے ہیں۔

اس شہر میں بہت سے لوگوں کو اپنی ملازمت یا کاروبار کے لیے اتنا طویل سفر طے کرنا ہوتا ہے کہ وہ سفر کے دوران میں ہی پورا اخبار چاٹ لیتے ہیں اور پھر یہ ردی گھر لے جانے کے بجائے اپنی خالی کی ہوئی نشست پر چھوڑ جاتے ہیں جسے کوئی نہ کوئی وہاں سے اٹھا لیتا ہے۔

تقریباً دو منٹ بعد ہی شفاف پٹریوں پر سنسناتی ہوئی ٹرین تیز رفتاری سے پلیٹ فارم کی حدود میں داخل ہوئی اور ایک گہرا سانس لیتی ہوئی ٹھہر گئی۔ ٹیوب کہلانے والی اس برقی رفتار ٹرین کے خودکار دروازے سرکے اور میری قریبی بوگی یا ڈبے کا فرش پلیٹ فارم کی سطح سے تقریباً ملا ہوا نظر آنے لگا۔

پلیٹ فارم پر نصب ریڈیو پیجنگ سسٹم پر شاید ٹیوب کی آمد اور سفر کی سمت کا اعلان ہورہا تھا۔ میرے سامنے والے دروازے میں اترنے والا کوئی نہیں تھا۔ پورے ڈبے میں دو چار ہی مسافر نظر آرہے تھے۔ میں لپک کر ڈبے میں سوار ہوگیا۔

دروازے کے ساتھ معمر اور معذور افراد کے لیے مخصوص نشست کو چھوڑ کر میں دیواروں کے متوازی لگی ہوئی آرام دہ نشست پر بیٹھ گیا۔ اس ڈبے میں بیٹھنے والوں کے لیے جگہ کم اور کھڑے ہونے والوں کے لیے زیادہ گنجائش تھی۔

چند سیکنڈ بعد ہی دروازے ایک ہم آہنگ سسکاری کے ساتھ بند ہوئے اور ٹیوب ایک خوش گوار جھٹکے کے ساتھ رفتار پکڑنے لگی۔

میں نے سوٹ کیس قدموں میں جما کر نقشہ سنبھال لیا۔ بظاہر مشکل اور پیچیدہ نظر آنے والا وہ نقشہ اپنی اصل

میں بہت آسان تھا۔ اس کے مطابق اگر میں آکسفورڈ سرکس کے ٹیوب اسٹیشن پر اتر کر متعلقہ پلیٹ فارم سے بیکر لو لائن کی ٹیوب پکڑتا تو اگلا اسٹیشن چیئرنگ کراس ہی ہوتا۔

سفر کے ساتھ ساتھ ٹیوب میں مسافروں کی تعداد بڑھتی چلی گئی پھر درمیانی جگہ میں بھی لوگ جمع ہونے لگے۔ کافی دیر تک ٹیوب سطح زمین پر دوڑتی رہی پھر ایک دو مقامات پر مختصر سرنگوں سے گزرنے کے بعد آخرکار زیر زمین راستوں پر دوڑنے لگے۔

کسی بھی قسم کی آلودگی نہ پیدا کرنے والے انجنوں سے محفوظ اور براہ راست برقی طاقت سے چلنے والی اس ٹیوب میں گھٹن کا احساس تک نہیں تھا۔ محرابی صورت میں بنی ہوئی ان مسلسل سرنگوں میں داخل ہونے کے بعد ایک لمحے کے لیے بھی روشنی میں کمی کا احساس نہیں ہوا کیونکہ اندر روشنی کا معقول انتظام تھا اور سنگل ٹریک سرنگوں میں بھی تھوڑے تھوڑے فاصلے پر روشنی نظر آ رہی تھی۔

میں اپنے سفر کی جزئیات سے محظوظ ہونے کے ساتھ ہی سنیم اکبر خان کے بارے میں بھی سوچ رہا تھا۔ میرا اندازہ تھا کہ اس وقت تک اسے میری کسی بات پر شبہ نہیں ہو سکا تھا۔ وقت گزرنے کے ساتھ میں اس کا زیادہ سے زیادہ اعتماد حاصل کرتا جا رہا تھا۔

گزرتے ہوئے اسٹیشنوں کے ساتھ میری نگاہیں غیر ارادی طور پر بار بار ٹیوب کے روٹ کے اس نمایاں نقشے کی طرف اٹھ رہی تھیں جو سامنے والی دیوار اور چھت کی نیم گولائی میں جگہ جگہ بنا ہوا تھا۔ گو میرے پاس کافی وقت تھا لیکن میں اپنا مطلوبہ اسٹیشن بھول جانے یا چھوڑنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔

وائٹ سٹی اور شیفرڈ بش کے اسٹیشنوں سے ہمارے ڈبے کے دروازوں پر مسافروں کی بھاری یلغار ہوئی۔ اگلا ریلا نا ٹنگ ہل گیٹ سے آیا۔ اسٹیشن گزرتے رہے اور جب ٹرین یا ٹیوب بونڈ اسٹریٹ پر رکی تو میں نے اپنی جگہ چھوڑ دی کیونکہ مجھے اگلے اسٹیشن پر اترنا تھا۔

میں خالی ہاتھ ہوتا تو مجھے دروازے پر پہنچنے میں چند سیکنڈ بھی نہ لگتے لیکن میرا مسئلہ میرا ہلکا سا سوٹ کیس تھا جو رکاوٹ بن سکتا تھا۔

ایک دوسرے سے چپکے ہوئے مسافروں کی بھیڑ میں مرد یا عورت کی کوئی تفریق نہیں تھی۔ نسوانی چہروں میں ایسے ایسے حسین پیکر بھی نظر آ رہے تھے جن پر کسی بھی جمال پرست کا دل مچل سکتا تھا۔ اسی طرح مردوں میں سب شرفا اور معززین نہیں تھے۔ ان میں ہر عمر اور ہر ذوق کے مسافر شامل تھے لیکن اس بھیڑ میں ایک نظم تھا۔ نہیں کوئی ہڑبونگ تھی، نہ کوئی شکایت۔

اس وقت مجھے ٹیوب کے ڈبے کی ملی جلی بھیڑ کا وہ نظم و ضبط بہت پسند آیا۔ اپنی شہری آزادیوں کی حدود میں رہتے ہوئے وہ لوگ دوسروں کی شخصی آزادیوں کا پورا پورا احترام کرنے کے عادی تھے۔ یہی نہیں، ان کے اس اجتماعی رویے میں ایسی اثر انگیزی تھی کہ ان کے درمیان آئے ہوئے نگر نگر کے سیاح بھی ان کی تقلید کرنے پر مجبور تھے۔

وہ میرا اس وقت کا تجربہ اور تاثر تھا۔ بعد میں میں نے اس شہر کی ان ہی ٹیوبوں اور ٹیوب اسٹیشنوں پر ایسے واقعات بھی دیکھے جو گھٹیا اور قابل نفرت کہے جا سکتے ہیں اور اس کے بعد میری رائے بدل گئی۔ پانچوں انگلیاں کہیں بھی یکساں نہیں ہوتیں پھر لندن کے سارے گورے اور گوریاں کس طرح شریف، امن پرور اور انسان دوست ہو سکتی تھیں۔

میں محتاط رہ کر حسین اور نازک اندام عورتوں سے بچتا اور کہیں اس آتشیں لمس کی تپش سے گزرتا ہوا دروازے تک پہنچ ہی گیا۔ بونڈ اسٹریٹ سے ٹیوب نے ایک ہی سانس میں مختصر سی دوڑ لگائی اور پھر آکسفورڈ سرکس کے پلیٹ فارم پر لگ گئی۔

یہاں اترنے والوں کا ایک انبوہ تھا۔ میں بھی اس عجلت پسند بھیڑ میں شامل ہو کر پلیٹ فارم پر آ گیا۔ اس زیر زمین پلیٹ فارم میں سرد اور تیز ہوائیں آ رہی تھیں۔ ہر طرف تیز تیز چلتے ہوئے لوگوں کے ہجوم میں کہیں رک کر

کسی چیز کا جائزہ لینا ممکن نہیں۔ ہر مسافر تکاس کے اپنے مطلوبہ راستے کی طرف یوں تیزی سے چل رہا تھا جیسے اسے باوثوق ذرائع سے اس سرنگ کے کسی بھی لمحے بیٹھ جانے کی خبر مل چکی ہو۔ ایک طویل مدت کے بعد مرکزی لندن کے ایک زیرزمین ٹیوب اسٹیشن میں وہ تماشا دیکھنا میرے لیے ایک خوشگوار تجربہ تھا۔

نے مسافروں کو اپنی آغوش میں سمیٹ کر ٹیوب تیزی سے آگے بڑھ کر سرنگ کی گولائیوں میں معدوم ہو لی چلی گئیں۔ میں ٹرین کے نظارے سے فارغ ہوا تو میدان صاف ہو چکا تھا۔ زمین کے نیچے اندرونی اندر بنے ہوئے پرپیچ راستے اس منزل کے سارے مسافروں کو نگل چکے تھے۔ تقریباً خالی پلیٹ فارم کی ویرانی دیکھ کر شبہ سا ہو رہا تھا کہ چند ثانیوں پہلے میں نے جو کچھ دیکھا وہ خواب تھا۔

مجھے چھت سے لٹکے ہوئے روشن نشانات میں بیکر لو لائن کا کا نام نظر آ گیا۔ نام کے نیچے بنا ہوا تیر سنگی دیوار میں بنے ہوئے ایک تنگ راستے کی طرف اشارہ کر رہا تھا۔ میں اسی طرف چل دیا۔

اس دوران میں دیوار میں بنے ہوئے سوراخوں یا تنگ محرابی دروازوں نے نئے مسافر اگلنے شروع کر دیے تھے جنہیں اگلی ٹیوب کے پیٹ میں سما جانا تھا۔

وہ دروازہ بہت معمولی دیوار اور درمیانی تعمیرات میں آر پار ملا ہوا تھا۔ ساری سرنگیں سنگل ٹریک تھیں اس لیے دوسرے متوازی پلیٹ فارم پر مخالف سمت میں جانے والی سنٹرل لائن کی ٹرین رکتی تھی۔ اس کا اندازہ دونوں طرف لکھے ہوئے اسٹیشنوں کے نام سے ہوتا تھا۔

بیکر لو لائن کا اگلا روشن اشارہ نیچے جانے والے زینوں کی طرف رہنمائی کر رہا تھا۔ پہلی لینڈنگ سے گھوم کر زمین کی مزید گہرائی میں اترتے ہوئے مجھے سیڑھیوں کے اختتام پر واقع دیوار پر دونوں سمتوں میں جانے والی بیکر لو لائن کی ٹرینوں کے اسٹیشن ترتیب وار لکھے ہوئے نظر آئے اور میں اس سمت میں ہو لیا جدھر چیرنگ کراس کا نام سب سے اوپر نمایاں تھا۔

میں اس وقت زمین سے کئی سوفٹ نیچے تھا۔ اسٹیشن کی پہلی منزل سے سطح زمین تک آمدورفت کے لیے استعمال ہونے والے ویوہیکل مشینی زینے مجھ سے بہت اوپر تھے۔ میں پرسکون انداز میں مطلوبہ پلیٹ فارم پر پہنچا تو چھت سے لٹکی ہوئی گھڑی سوا چھ بجا رہی تھی۔ اس کا مطلب تھا کہ میرے پاس سلیم اکبر خان کے پاس پہنچنے کے لیے کافی وقت تھا۔

پلیٹ فارم سے نیچے چمکتی ہوئی برقی پٹریوں کے اس پار سرنگ کی دوسری دیوار پر مختلف مصنوعات، تھیٹر، فلموں اور کتابوں کے جہازی اشتہار آویزاں تھے۔ سرنگوں کی تنگ اور مخصوص ساخت کی وجہ سے وہ اشتہار دیواروں سے یوں چپکے ہوئے تھے کہ ان ہی کا ایک حصہ معلوم ہو رہے تھے۔

بیکرلو لائن کی ٹیوب میں مجھے جس ڈبے میں گھسنے کا موقع ملا، اس میں صحت مند سیاہ فام لڑکے لڑکیوں کی کثرت تھی۔ وہ سفید فاموں کے برعکس اونچی آوازوں میں ہنس بول رہے تھے اور آپس میں فحش مذاق بھی کرتے جا رہے تھے۔ ان کے رویے سے شوریدہ سری نمایاں تھی۔ صاف معلوم ہو رہا تھا کہ وہ بے رخی سے دوسروں کو نظر انداز کر رہے ہیں یا پھر بلند آہنگ لب ولہجہ اختیار کر کے سب کو اپنی موجودگی کا پختہ احساس دلانے کی کوششوں میں مصروف ہیں۔

رنگ، سماجی مرتبہ یا معاشی ناآسودگی میں سے کوئی بھی بات ان لڑکے لڑکیوں کے احساس محرومی کا سبب ہو سکتی تھی۔ وہ واضح طور پر اپنے سفید فام ہم وطنوں سے یکسر مختلف تھے۔

ٹیوب نے قلیل سی مدت میں مجھے چیرنگ کراس اسٹیشن پر اتار دیا۔ وہاں بھی مسافروں کی بڑی تعداد اتری۔ سیاہ فاموں کا غول بھی دھکا پیل کرتا اور آپس میں ہاتھا پائی کرتا ہوا وہیں اتر گیا۔ ان میں سے کئی کے ہاتھوں میں بیئر کے المونیم کین تھے جن سے باری باری سب ہی استفادہ کر رہے تھے۔

ان کے تیور خاصے جارحانہ بلکہ للکارنے والے تھے۔ ان کی کوشش تھی کہ ان کی منہ زوریوں اور بدتمیزیوں پر کوئی انہیں ٹوکے اور وہ سب مل کر نہ صرف اس کا بھرکس نکال دیں بلکہ اس کا مال ومتاع چھین کر اپنی شام خوشگوار بنانے کا اہتمام کر سکیں۔

لندن کے ان منہ توڑ اور لڑاکا کالوں کے بارے میں میری سنی سنائی معلومات خاصی تلخ تھی۔ میں ان سے بچ کر راستہ طے کرتا رہا۔ اچانک ایک لڑکے نے اپنی ایک ساتھی کے کولھوں پر پرشور آواز کے ساتھ ایک تھپڑ رسید کیا۔ لڑکی نے پلٹ کر اپنے کین میں بچی ہوئی یخ بیئر اس کے منہ پر دے ماری اور پھر اس دو طرفہ مذاق پر وہ سب ہی گلا پھاڑ پھاڑ کر تالیاں پیٹ پیٹ کر ہنسنے لگے۔

ان کی پیش قدمی رک گئی۔ انہوں نے پھیل کر اپنے پیچھے آنے والوں کا راستہ مسدود کر دیا۔ بھیڑ رک گئی۔ لوگ ان کے بڑھنے کا انتظار کرنے لگے۔ کسی میں اتنی ہمت نہیں تھی کہ ان کے درمیان سے نکل کر آگے بڑھنے کی کوشش کرتا مگر ایک دراز قامت قوی الجثہ اور مہذب سیاہ فام اپنے ہم نسلوں کی وہ کھلی بدمعاشی برداشت نہیں کر سکا۔

وہ انہیں برا بھلا کہتا ہوا ان کے درمیان گھسا ہی تھا کہ انہوں نے اسے گھیر لیا۔ اس سے لپٹ پڑنے کے چکر میں وہ راستہ چھوڑ کر اس کے گرد مرکوز ہو گئے تھے۔ جگہ بنتے ہی مسافروں نے وہاں سے کھسکنا شروع کر دیا۔ آگے بڑھتے بڑھتے میں نے یہ دیکھا کہ ان کے تھپڑوں اور گھونسوں میں مہذب سیاہ فام کی غصیلی اور ناصحانہ تقریر ادھوری رہ گئی تھی۔ کچھ اسے مار رہے تھے اور کچھ اس کی جیبیں پھاڑنے کی براہ راست کوششوں میں مصروف تھے۔

رات گئے سنسان مقامات اور غیر مصروف ٹیوب اسٹیشنوں پر اس قسم کے اکا دکا واقعات کے بارے میں سنسنی خیزی کے رسیا اخبارات خبریں چھاپتے رہتے تھے لیکن سرشام ایک معروف اسٹیشن پر اس واقعے کا رونما ہونا

میرے لیے حیران کن تھا۔

''پولیس!'' اچانک فضا میں کسی خاتون کی خوف زدہ چیخ لہرائی جو بے ساختہ تھی۔

میں نے پلٹ کر دیکھا کہ پولیس کا نام سنتے ہی سیاہ فام آوارہ گردوں کی ٹولی نے اپنے شکار کو چھوڑ کر واپس اندر کی طرف دوڑ لگا دی تھی۔

اس افسوسناک واقعے کا یہ ایک اچھا پہلو تھا کہ اس شہر کے لچے لفنگے پولیس کے نام سے ڈرتے تھے۔ کسی دہشت زدہ عورت کی آواز سننے کے بعد انہوں نے یہ جاننے کی کوشش تک نہیں کی تھی کہ اس عورت نے پولیس کی آمد کا اعلان کیا تھا یا مدد کے لیے پولیس کو پکارا تھا، بس قانون کے آہنی ہاتھ سے اپنی گردنیں بچانے کے لیے وہاں سے بھاگ لیے تھے۔

وہ سب مکار اور عادی لفنگے معلوم ہوتے تھے۔ لندن پولیس کے کسی ہوبی سے اپنی جان بچانے کے لیے انہوں نے اسٹیشن سے نکلنے کا راستہ اختیار نہیں کیا تھا۔ وہ جانتے تھے کہ افراتفری اور بھاگ دوڑ کے عالم میں انہوں نے باہر نکلنے کی کوشش کی تو لندن ٹرانسپورٹ کے عملے کا کوئی بھی ذمے دار رکن یا ٹرپس کے لیے انہیں روک کر پولیس کے حوالے کر دے گا۔

پلیٹ فارموں کی طرف دوڑ لگانے کی صورت میں کوئی ان پر زیادہ دھیان نہ دیتا۔ ہر دیکھنے والا یہی سمجھتا کہ کچھ لاابالی لڑکے لڑکیاں بروقت کہیں پہنچنے کی عجلت میں پہلی ٹیوب پکڑنے کے لیے بھاگے جا رہے ہیں۔ وہ بکھر کر مختلف پلیٹ فارموں کی طرف ہو لیتے، ایک دو اسٹیشن دور جا کر باہر نکلے بغیر کسی مقررہ مقام کی طرف واپس لوٹتے اور وہاں اکٹھا ہو کر کسی نئی واردات کی تیاری شروع کر دیتے۔

میرے لیے وہ ایک نیا اور سبق آموز تجربہ تھا۔ ہو سکتا ہے کہ لندن میں رہنے والوں میں نظر آنے والی باہمی رواداری ایسے ہی تلخ تجربات سے پیدا ہونے والی لاتعلقی کا نتیجہ ہو۔ کسی کی پیشانی پر نہیں لکھا ہوتا کہ کون

شریف اور کون بدمعاش ہے۔ اسی وجہ سے لوگ ہر تماشا سرسری نگاہ سے دیکھتے ہوئے سرد مہری سے آگے بڑھنے کے عادی ہو چکے ہیں، کوئی دوسروں کے پھٹے میں ٹانگ نہیں اڑاتا۔ ناگہانی ٹوٹ پھوٹ سے بچنے کے لیے شہریوں نے شرپسند عناصر کی سرکوبی کی ساری ذمے داری پولیس کے سر ڈالی ہوئی ہے جسے قانون کی پشت پناہی کے ساتھ نیک نامی کا موثر ہتھیار بھی حاصل ہے۔

جب قانون اپنا عمل شروع کرتا ہے تو شہریوں کی ساری رواداری، لاتعلقی یا بزدلی رخصت ہو جاتی ہے اور بیشتر شہری قانون کی مدد کرنا اپنا فرض سمجھنے لگتے ہیں۔

لندن کے شہریوں میں پائے جانے والے فرض شناسی کے ان ہی جراثیم کے خوف نے مجھے ماسٹر رابرٹ ہوٹل کا آرام دہ کمرا چھوڑ کر سلیم اکبر خان کے رائل ہوٹل کی طرف دوڑ لگانے پر مجبور کیا تھا۔

گیتا اور اس کے ساتھی کی لاشیں دریافت ہونے کے بعد لندن کے کم از کم دو شہری میرے اور دیا کے خلاف دو چشم دید شہادتیں دینے کی پوزیشن میں تھے۔

چیرنگ کراس کے روشن اور پر ہجوم علاقے میں جہاں محبت سے سرشار اور گرد و پیش سے بے خبر، ہر عمر کے جوڑے نظر آ رہے تھے وہاں منتظر نگاہوں، سوالیہ چہروں اور معنی خیز اشاروں کا نشانہ بھی ایک دلچسپ مشغلہ تھا۔ میرے ہاتھ میں لٹکا ہوا لمبا سا سوٹ کیس اس وقت میری مجبوری کا نمایاں اشتہار تھا۔ دیکھنے والوں کو دور ہی سے اندازہ ہو سکتا تھا کہ جو شخص خود اپنا بوجھ اٹھائے، سر چھپانے کی جگہ کی تلاش میں سرگرداں ہو وہ آسانی سے فوری طور پر کسی ترغیب کا نشانہ نہیں بنایا جا سکتا۔

اسٹیشن سے نکل کر میں ادھر ادھر دیکھتا ہوا تھوڑی ہی دور گیا تھا کہ ایک عورت میرے سامنے آ کر کھڑی ہو گئی۔ ایک معقول صورت... ... ... نے مسکرا کر میری طرف دیکھا اور میرے شانے پر ہاتھ رکھ کر رازدارانہ لہجے میں پوچھا۔ "تم اکیلے ہو... ... ... کیا ارادہ ہے۔"

... سے وہاں مشتبہ مصروفیات کے ابتدائی طور پر ایسی ہی لغات زبان استعمال کی جاتی ہے۔ میں نے رک کر لمحہ بھر کے لیے اس کی طرف دیکھا۔ اس کی آنکھوں میں موجود شکاری جیسی تیز چمک نے واضح کر دیا کہ اس کا تعلق اسی سن سیٹنڈی کے قبیلے سے ہے جس نے ماسٹر رابرٹ ہوٹل کے کمرا نمبر سات میں رکھی ہوئی بائبل کے سادہ ورق کے ذریعے اپنا پیغام عام کرنے کی کوشش کی تھی۔

"نو بزنس!" میں نے صنف لطیف کا خیال کرتے ہوئے ہلکی سی مسکراہٹ کے ساتھ کہا "فی الحال میں کمرے کی تلاش میں رائل ہوٹل تک پہنچنا چاہ رہا ہوں۔ اس کے بعد کچھ سوچوں گا۔"

"میرے پاس تھیوڈور ہوٹل میں پرائیویٹ کمرا ہے۔" اس نے میرے شانے سے شانہ ملا کر چلتے ہوئے کہا "پچیس پاؤنڈ یومیہ کرایہ ہے۔ آج رات کے پچاس ہوں گے۔ صبح میں تمہارے لیے کمرا چھوڑ دوں گی۔ بہت عمدہ ہوٹل ہے۔ تمہاری طبیعت خوش ہو جائے گی۔ یہ بہت مناسب ڈیل ہے۔"

میں نے اس مرتبہ ذرا غور سے اس کی طرف دیکھا۔ وہ تمیس کے لگ بھگ، دلکش خد و خال والی عورت تھی مگر ہلکے سے میک اپ کی تہ میں جھانکتی ہوئی اپنی جلد کی رنگت کی وجہ سے وہ مجھے مدقوق سی نظر آئی۔ اس کی آنکھوں کے نیچے گہرے، سیاہ حلقے پڑے ہوئے تھے جنہیں آئی شیڈز کی مدد سے چھپانے کی کوشش کی گئی تھی۔ موسم خنک ہونے کے باوجود اس کے جسم پر گرمیوں کا لباس تھا جس میں کپڑے کے استعمال میں خاصی کنجوسی سے کام لیا گیا تھا۔ نیچے گلے والے جالی دار کپڑے کے بلاؤز کے نیچے اس نے جو کچھ پہنا ہوا تھا وہ اس کی جلد سے ہم رنگ تھا۔ مختصر الفاظ میں یہی کہا جا سکتا تھا کہ اس نے اپنے لباس سے ستر پوشی سے بڑھ کر جسم نمائی کا کام لینا چاہا تھا اور اس میں ... کامیاب رہی تھی۔

"... تمہاری پیشکش کا شکریہ، مجھے رائل ہوٹل ہی جانا ہے۔" میں نے کہا۔

"چلو! تو وہیں پہنچا دیتی ہوں۔ پانچ پاؤنڈ دے دینا......" اس نے بے پروائی سے جواب دیا۔ وہ بہت کھلے دل سے تو نہیں اور سہی، اور نہیں اور سہی کی قائل معلوم ہوتی تھی۔

افراطِ زر اور مالیاتی دباؤ کی وجہ سے پاؤنڈ بھی دھیرے دھیرے اپنی وقعت کھو رہا تھا۔ ایک پاؤنڈ کی مالیت نوٹ سے وزنی سنہرے سکے کے روپ میں ڈھل چکی تھی مگر پھر بھی اس وقت تک پاؤنڈ، پاؤنڈ ہی ہوتا تھا اور پھر پانچ پاؤنڈ کی رقم تو کافی تھی۔

میں نے ازراہِ مذاق کہا "ذرا سے کام کے اتنے پیسے؟ پانچ پاؤنڈ میں تمہیں میرا سوٹ کیس بھی لے کر چلنا ہوگا۔"

اس نے زبان سے کچھ کہے بغیر فوراً ہی میرے ہاتھ سے سوٹ کیس تقریباً چھین لیا اور مجھ پر اپنا یہ فلسفہ واضح کردیا کہ وہ سب کچھ کرسکتی تھی لیکن ہاتھ آتے ہوئے پاؤنڈ نہیں چھوڑ سکتی تھی۔

چند لمحوں کے لیے میرے اندر سویا ہوا وہ خود غرض، ایذا پرست، متکبر اور خود پرور انسان جاگ اٹھا جو دوسروں کی تحقیر اور تذلیل کر کے خوش ہوتا ہے۔

چند برسوں بعد ہم انگریز کی صد سالہ غلامی سے اپنی آزادی کی پچاسویں دہلیز میں داخل ہونے والے تھے۔ انھوں نے طاقت کے بل پر ہمارے پرکھوں کی ہڈیوں اور بزرگوں کی محنت پر راج کیا اور اس روز اسی انگریز کی ایک آبرو باختہ بیٹی کسی زرخرید باندی کی طرح میرا سوٹ کیس اٹھا کر میرے ساتھ ساتھ چل رہی تھی۔ اس کی قیمت صرف پانچ پاؤنڈ تھی۔ پچاس پاؤنڈ اس پورے وجود کی قیمت تھی۔

حرم سراؤں، کنیزوں اور بازارِ مصر کے غلاموں کا مذاق اڑانے والوں کے شہر کا چیرنگ کراس خود رضا کارانہ بردہ فروشی کا ایک مرکز بنا ہوا تھا جہاں شام کے دھندلکوں میں راتوں کے سودے ہو رہے تھے اور اس وقت میں خود بھی اس بازار کا ایک غیر اہم اور چھوٹا سا خریدار تھا۔

جسم پابند ہوتے ہیں مگر ذہن اور خیالات ہر قید سے آزاد ہوتے ہیں۔ اس لڑکی کا مجھ سے یوں آٹکرانا ایک بہت معمولی سا واقعہ تھا لیکن اس عبرت اثر تماشے نے پل بھر میں میری ذہنی رو کو کہیں سے کہیں پہنچا دیا۔ میرے لیے وہ خیالات اور برتری کا عارضی احساس آسودگی، سرور بلکہ ذہنی لذت کا سبب بن گیا۔

میری وہ کیفیت بس ذرا سی دیر رہی پھر میرا دل مجھے ملامت کرنے لگا۔ دیارِ غیر میں میں اپنا ذرا سا بوجھ بھی خود نہیں اٹھا سکتا تھا، میرے سوٹ کیس کا وزن ہی کتنا تھا۔ میں اپنے کسرتی وجود کے ساتھ خالی ہاتھ جھلاتے ہوئے چل رہا تھا اور وہ نرم و نازک سی عورت سوٹ کیس سنبھالے ہوئے تھی۔

میں نے اس سے زیادہ پھرتی سے اس کے ہاتھ سے اپنا سوٹ کیس واپس چھین لیا۔

غلام قومیں اپنا سارا بوجھ اپنے رکھوالوں پر ڈال کر غفلت کی نیند سو جاتی ہیں۔ آزاد شہری اپنا ہر بوجھ فخر کے ساتھ خود اٹھاتے ہیں۔ خیالات کی بہکی رو کی ترویج میں میرے ذہن میں ایک نئی لہر ابھری جس نے میرا سینہ قدرے پھلا دیا۔ اسکاٹ لینڈ یارڈ اور ایم آئی کی جگہ اب اسپیشل ٹاسک فورس اپنی سرزمین کی تمام سرحدوں کی نگہبانی کر رہی تھی اور دشمنوں کو چن چن کر ان کی گردنیں ناپ رہی تھی۔ آزادی کے بعد اپنے زورِ بازو پر انحصار کی راہ پر ہمارا سفر سست لیکن درست سمت میں تھا اور میرا راستہ بھی وہی تھا۔

"تم عجیب آدمی ہو!" میری ساتھی تعجب سے کہہ رہی تھی۔ "سوٹ کیس واپس کیوں لے لیا؟"

"میں مذاق کر رہا تھا، مرد ساتھ ہو تو عورت خالی ہاتھ ہی اچھی لگتی ہے۔"

"ایشیائی ہو؟" اس نے فیصلہ صادر کیا پھر پوچھا "کیا پاکستان سے آئے ہو؟"

میں چونک پڑا مگر میں نے اس کے سوال کا جواب ٹال کر سکون سے پوچھا "تمہیں یہ شبہ کیوں ہوا؟ کسی کی

شعر بھتا اس کے چہرے پر کوئی لکھی نہیں ہوتی۔"

وہ میرے نے ہنس پڑی۔ لپ اسٹک لگے ہوئے ہونٹوں کے پیچھے اس کے موتی جیسے دانتوں کی قطار نمایاں ہوگئی "عورتوں کے لیے پاکستانی مرد بدیسی ہونے کے باوجود نرم خو اور تمہاری طرح شائستہ ثابت ہوتے ہیں۔ شاید اس کی وجہ یہ ہو کہ وہ چار بیویوں کے ساتھ گزارہ کرنے کے عادی ہوتے ہیں۔ دوسری بات......"

اس کی دوسری بات شروع ہونے سے پہلے میں نے بات اچک لی "تم سے یہ کس نے کہہ دیا کہ ہر پاکستانی کی چار بیویاں ہوتی ہیں؟"

"میں نے بھی سنا ہے۔" وہ بے پروائی سے بولی "کوئی غربت، بیماری یا کسی اور مجبوری کی وجہ سے دو تین پر گزارہ کرتا ہو تو دوسری بات ہے۔"

"خدا کا خوف کرو بی بی!" میں نے اسے گھور کر کہا "بیوی کے روپ میں ایک زبان دراز اور لڑاکا عورت بھی اللہ کے عذاب سے کم نہیں ہوتی۔ چار کی ہمت کون کر سکتا ہے؟ وہ صرف ایک شرعی رعایت ہے جو عدل و انصاف کی کڑی شرائط کے ساتھ مردوں کو حاصل ہے۔ ایک وقت میں ایک سے زیادہ بیویاں رکھنے والوں کی تعداد ملک بھر میں آٹے میں نمک سے زیادہ نہیں ہوگی۔"

"ہو سکتا ہے کہ ایسا ہی ہو۔ مجھے اس سے کیا لینا۔ میں کون سی تم سے شادی کی امیدوار ہوں اور تم تو رات بھر کی دوستی پر بھی آمادہ نہیں ہو۔" اس کی بے پروائی بدستور قائم رہی۔

"میں نے تمہاری ایک غلط فہمی کا ازالہ کر دیا۔ اب وہ دوسری بات بھی بتا ڈالو جو میری دخل اندازی کی وجہ سے ادھوری رہ گئی تھی۔" میں نے اسے یاد دلایا۔

"پتا نہیں میں کیا کہہ رہی تھی۔" وہ سوچتے ہوئے بولی۔ اس کی آواز میں کوئی مکاری نہیں تھی۔

"تمہیں یہ شبہ کیوں ہوا کہ میں پاکستان سے آیا ہوں؟" میں نے اسے یاد دلایا۔

"ہاں!" وہ چونک کر بولی "اگر تم پاکستانی ہی ہو تو براہ راست تمہارے سوٹ کیس کے ناکافی وزن کی وجہ سے مجھے یہ خیال آیا تھا۔"

"تمہارا مطلب ہے کہ پاکستانی گھر سے خالی ہاتھ آتے ہیں اور یہاں سے لدے پھندے واپس جاتے ہیں تو یہ تمہارے لیے اچھی بات ہے۔ وہ یہاں دل کھول کر زرمبادلہ خرچ کرتے ہیں....."

اس بار اس نے میری بات کاٹ دی "برٹش کسٹم والوں کی ایک رپورٹ کے مطابق پاکستان سے کم سامان کے ساتھ آنے والوں میں ہی ہیروئن کے اسمگلر شامل ہوتے ہیں۔ وہ سمجھتے ہیں کہ کم سامان کی وجہ سے کسٹم والے ان کی تفصیلی تلاشی نہیں لیں گے اور وہ وائٹ یا براؤن شوگر یہاں پہنچانے میں کامیاب ہو جائیں گے۔ یہاں پاکستان کی ہیروئن کی زبردست ڈیمانڈ ہے۔"

میرا سر گھوم گیا۔ بازاروں میں خریدار کی تلاش میں ماری ماری پھرنے والی ایک آوارہ صفت لڑکی مجھ سے ٹکرائی تو وہ بھی ہیروئن کی بین الاقوامی تجارت پر اتھارٹی بننے کی کوشش کر رہی تھی۔

"تو تمہارا خیال تھا کہ میں دکھاوے کے لیے یہ ہلکا پھلکا سوٹ کیس لے کر پاکستان سے ہیروئن سمیت یہاں وارد ہوا ہوں؟"

میں نے تلخی سے سوال کیا۔

"میرے اندازے کا برا مت مانو۔" وہ جلدی سے بولی "میں نے تم سے پہلے ہی معذرت کر لی تھی۔ اگر تمہارے پاس واقعی کچھ مال ہے تو تم مجھ پر بھرپور اعتماد کر سکتے ہو۔ میں مکمل رازداری کے ساتھ تمہیں ایسے دام دلا سکتی ہوں جو تمہیں فرانس اور جرمنی تک میں نہیں ملیں گے۔ اگر تم خالی ہاتھ آئے ہو تو خدا حافظ۔ میں تم سے ایک مرتبہ پھر اپنی غلط قیاس آرائی پر معافی چاہتی ہوں۔"

"مجھے معلوم ہوتا کہ جیری کراس پر تم سے ملاقات ہوگی تو میں ضرور پاکستان سے ہو کر آتا اور اپنے ساتھ ایک دو کلو ہیروئن ضرور لاتا۔" میں نے اس کے اندازوں کی تائی کرنے کے لیے نرمی سے جواب دیا۔

"سنا ہے کہ پاکستان اور افغانستان کے درمیان واقع آزاد قبائلی علاقوں میں بہترین ہیروئن نہایت ارزاں نرخوں پر ملتی ہے۔ شکر اور آٹے کی طرح چھوٹی بوریوں میں بھری ہوئی ہیروئن دکانوں میں سرعام بکتی ہے۔ کوئی بھی اس کی خریداری کر سکتا ہے مگر اسے یہاں لانا مشکل ہے۔ جب سے امریکن ڈرگ انفورسمنٹ ایجنسی کے افسر پاکستان میں جم کر بیٹھے ہیں، مقامی کسٹم حکام اور اینٹی نارکوٹکس ایجنسیوں والے بھی بہت فعال ہو گئے ہیں..... کاش، ایک بار میں بھی پاکستان کا چکر لگانے کے لیے وسائل جمع کر سکوں۔"

"میں کبھی پاکستان نہیں گیا مگر اتنا ضرور جانتا ہوں کہ تمہاری یہ سنی سنائی کہانیاں فرضی ہیں۔ بلی کو خواب میں ہمیشہ چھیچھڑے ہی نظر آتے ہیں۔ ہیروئن کی تیاری کی لاگت اتنی زیادہ ہوتی ہے کہ کوئی احمق بھی اسے شکر اور آٹے کی طرح بوریوں میں بھر کر نہیں بیچ سکتا۔ چرس اس سے ہزاروں گنا سستی ہوتی ہے لیکن اسے بھی سونے کی ٹکیوں کی صورت میں سیلوفین کی شفاف پنی میں لپیٹ کر بیچا جاتا ہے۔"

"چرس کے بارے میں زبان بند ہی رکھو تو بہتر ہے۔" اس نے جھنجھلا کر مجھے خاموش کر دیا۔ "میں نے اپنی آنکھوں سے سیاہی مائل سبز چرس کے گز جیسے ڈلے دیکھے ہیں۔ بعض اڈوں پر انہی ڈلوں سے کنارے توڑ توڑ کر گاہکوں کو چرس فراہم کی جاتی ہے۔ کئی بار میں خود ان ڈلوں میں سے چرس خرید چکی ہوں۔"

مجھے معلوم تھا کہ لندن کے بے راہ رو طبقے میں چرس ایک مقبول اور سستے نشے کی حیثیت رکھتی ہے مگر میں نے انجان بن کر اس سے پوچھا "تو کیا لندن میں ایسے ڈلے کافی تعداد میں موجود ہیں؟"

وہ حقارت آمیز ہنسی کے ساتھ بولی "اب ہر چرسی کو پکاڈلی یا لیسٹر اسکوائر نہیں آنا پڑتا۔ سارے علاقے اس معاملے میں خود کفیل ہیں۔ جب سے ہیروئن کی وبا پھیلی ہے، رائل نارکوٹکس کمیشن اور اس کے سارے ذیلی اداروں کی توجہ اسی پر مرکوز ہو کر رہ گئی ہے۔ اب وہ چرس پر زیادہ دھیان نہیں دیتے۔ پولیس والے چرس پینے والوں کو نظر انداز کرنے لگے ہیں۔ کسی کے پاس سے دس بیس گرام چرس برآمد ہو بھی جائے تو اسے زبانی تنبیہ اور تادیب کے بعد چھوڑ دیا جاتا ہے۔"

اپنی گھناؤنی پیشہ ورانہ مصروفیات کے باوجود وہ عورت میرے لیے دلچسپ ثابت ہو رہی تھی۔ مجھے خیال آیا کہ باتوں ہی باتوں میں، میں کافی دیر سے اس کے ساتھ چل رہا تھا لیکن رائل ہوٹل کے بورڈ کا دور دور تک نام و نشان نہیں تھا۔ میں نے چونک کر قرب و جوار کا جائزہ لیا تو اس معروف گلی کی دکانیں مجھے کچھ شناسا سی محسوس ہوئیں۔ شاید ہم تھوڑی دیر پہلے ہی وہاں سے گزرے تھے۔

میں ایک دیوار سے ٹک کر رک گیا۔ میں نے سوٹ کیس فٹ پاتھ پر رکھ دیا۔

"رک کیوں گئے؟" میری گھورتی ہوئی نظروں کا سامنا کرتے ہی اس نے بوکھلا کر پوچھا۔

"باتوں میں الجھا کر تم مجھے کہاں لیے پھر رہی ہو؟ ہم دوبارہ اس راستے پر کیوں آئے ہیں؟"

وہ کھلکھلا کر ہنس پڑی پھر شرمسار لہجے میں بولی "کمال ہے کہ تم نے دوبارہ ادھر آتے ہی اندازہ لگا لیا۔"

"آخر اس حرکت کا مطلب کیا ہے؟" میں نے تیزی سے سوال کیا۔ اس لڑکی کے بارے میں میرے ذہن میں یکایک ہی خطرناک شکوک و شبہات نے سر ابھارنا شروع کر دیا تھا۔

"کچھ بھی نہیں۔" میرے لہجے کی ترشی پر وہ پریشان ہو گئی "مختصر سی رفاقت کے لیے تم مجھے شریف اور اچھے آدمی نظر آ رہے تھے۔ میں نے سوچا کہ باتوں میں لگا کر تمہارے ساتھ کچھ زیادہ وقت گزارنے کا موقع حاصل کر لوں تو شاید تم رائل ہوٹل جانے کا ارادہ ترک کر کے میری پیشکش قبول کر لو۔"

اس کی اعترافیہ سادگی نے میرا ذہن صاف کر دیا

مگر اس کی زبان سے اپنی تعریف و توصیف سن لینے کے باوجود میں نے اپنی آواز کی تیزی برقرار رکھی" ہر شریف اور اچھے آدمی کو تم چکمہ دے کر یوں ہی گلیاں گھماتی پھرتی ہو؟ کیا یہ میرے شریف ہونے کی کوئی سزا ہے؟"

"تم ذرا سی شرارت کا برا مان گئے۔ چلو اب ہم سیدھے رائل ہوٹل چلتے ہیں۔"

میری برہمی نے اسے مغموم اور سنجیدہ کر دیا۔ میں دوبارہ اس کے ساتھ چل پڑا۔ اس بار اس نے رائل ہوٹل کے لیے بالکل ہی مخالف سمت پکڑی تھی۔

"شرارت ہر ایک کے ساتھ نہیں کی جاتی۔" تھوڑی دیر کے بعد وہ خود کلامی کے انداز میں بولنے لگی" لندن کے ان مصروف علاقوں میں عورت کے قرب کے متلاشی سیکڑوں مرد ہر وقت منڈلاتے رہتے ہیں مگر خود میں کسی سے بات کرنے کا حوصلہ نہیں پاتے۔ سر شام جوان لڑکیاں بن سنور کر اپنے گھروں سے نکلتی ہیں اور سیاحوں کی اس کمزوری کو سمجھتی ہیں وہ کبھی کبھی صبح سے پہلے اپنے گھر نہیں لوٹتیں۔ تمہیں ہوٹل پہنچانے کے بعد میں بھی کسی نہ کسی سے مل بیٹھنے میں کامیاب ہو جاؤں گی۔ تم دوسرے مردوں سے مختلف نظر آئے تو میں نے چاہا کہ تمہیں شیشے میں اتار لوں۔ یہ کوئی اتنا بڑا قصور تو نہیں ہے کہ مجھے لٹکا دیا جائے......"

مجھے اس پر ترس آنے لگا۔ میں نے نرمی سے کہا "تمہیں سولی پر کون لٹکا رہا ہے؟ میں خود بھی تمہاری اوٹ پٹانگ باتوں میں محو تھا۔ اس وقت سات بجنے میں دس منٹ رہ گئے ہیں۔ اگر میں سات بجے تک رائل ہوٹل نہ پہنچا تو فون پر کرائی ہوئی ریزرویشن منسوخ کر کے وہ کمرا کسی کو بھی دے دیں گے۔"

"اوہ...... یہ بات تو میرے علم میں نہیں تھی ورنہ میں تمہارا وقت برباد نہ کرتی۔ ہم بس دو تین منٹ میں رائل ہوٹل پہنچ جائیں گے۔ دراصل میں تم سے رائل ہوٹل سے تھوڑی دور ہی ملی تھی۔ باتیں شروع ہوئیں تو تمہیں پھسلا کر دوسری طرف لے آئی۔"

"دنیا جہان کی باتیں ہو گئیں لیکن تم نے ابھی تک اپنا تعارف نہیں کرایا۔"

"میں تو بہت تفصیلی تعارف کرانا چاہ رہی تھی۔ تم راضی ہی نہیں ہوئے۔" وہ مایوسی سے بولی۔

"میں تمہارا نام پوچھ رہا ہوں۔ بار بار ان باتوں کو نہ چھیڑو جو طے ہو چکی ہیں۔"

"نام میں کیا رکھا ہے۔ ایک پتھر کا نام اگر تم گلاب، موم یا شکر قند رکھ لو تو اس سے کیا فرق پڑتا ہے۔ میں بھی اس شہر کی ایک باسی ہوں اور بس۔"

مایوسی کے عالم میں انسان کو فلسفہ ہی سوجھتا ہے اور وہ بھی فلسفے پر اتر آئی تھی، جب کہ میں صرف پانچ پاؤنڈ میں ہاتھ آئی ہوئی مفت کی اس دوستی کو ضائع نہیں کرنا چاہتا تھا۔ اپنی ضروریات، مصروفیات اور کردار کے اعتبار سے وہ کیسی بھی رہی ہو دل کی بری نہیں تھی اور کسی آڑے وقت میں میرے کام آسکتی تھی۔ میں نے اصرار کیا" لندن کے دوسرے باسیوں میں تمہاری کوئی الگ شناخت بھی تو ہوگی۔"

"تم مجھے شیری کہہ سکتے ہو لیکن نام جاننے کا کوئی فائدہ نہیں ہوگا۔ رائل ہوٹل تمہیں دکھا کر میں دور ہی سے لوٹ جاؤں گی۔ لندن میں ایسا کم ہی ہوتا ہے کہ دو بچھڑے ہوئے ملاقاتی پھر کبھی اتفاقاً ایک دوسرے سے مل سکیں۔"

میں خود بھی اسے سلیم اکبر خان کے سامنے یا رائل ہوٹل میں لے جانے کا ارادہ نہیں رکھتا تھا لیکن اس کی باتوں کے جواب میں اخلاقاً مجھے پوچھنا ہی پڑ گیا" دور سے کیوں لوٹو گی؟ میں تمہیں اپنے کمرے میں لے جا کر چائے، کافی یا اسکاچ پلاؤں گا۔ یہ تمہارا حق ہے۔"

اس کی وضاحت حیران کن بلکہ ناقابل یقین تھی" رائل ہوٹل کی مالکہ مجھ سے جلتی ہے۔ اسے معلوم ہے کہ میں ٹیوڈر والوں کے لیے کام کرتی ہوں، وہ مجھے اندر ہی نہیں گھسنے دے گی۔"

"تو کیا تم ٹیوڈر ہوٹل میں کوئی ملازمت بھی کرتی

ہو؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"یہ ملازمت کے تقاضے ہی تو تھے جو مجھے تمہارے روبرو لائے تھے۔" اس کے ہونٹوں پر تلخ مسکراہٹ بکھر گئی۔

"تک..... کیا یعنی تمہارا مطلب ہے کہ تم ہوٹل کے لیے گاہک گھیرتی ہو؟"

اس نے میری طرف دیکھتے ہوئے اپنے سر کو اثبات میں جنبش دی۔ زبان سے کچھ نہ بولی۔

"اس سیزن میں تو ہوٹل ویسے ہی بھر جاتے ہیں۔ انہیں تم کو بیگار نے کی کیا ضرورت تھی؟"

"تم جس کاروبار میں جھانکو تمہیں کوئی نہ کوئی مانجا کام کرتی ہوئی نظر آئے گی۔ سیاحوں کی دلچسپی کے علاقوں میں ایسے ہوٹلوں کی بہتات ہے جن میں پندرہ سے تیس پاؤنڈ یومیہ پر مختصر سا کمرا اور ناشتا ملتا ہے لیکن لڑکیوں کے ذریعے ہوٹلوں کی آمدنی بہت بڑھ جاتی ہے۔ نیوڈور میں بھی ریٹ پندرہ پاؤنڈ ہے لیکن تم سے ملنے والے پچاس پاؤنڈ میں سے صرف دس میرے حصے میں آتے، چالیس وہ لوگ لے لیتے ہیں۔ پندرہ کی جگہ چالیس پاؤنڈ کی آمدنی کون چھوڑتا ہے۔ دور افتادہ شہروں کی لڑکیاں لندن کی چمک دمک کے افسانے سن کر یہاں آتی ہیں تو بہت سادہ لوح ہوتی ہیں۔ انہیں ایسے ہوٹلوں میں سر چھپانے کا ٹھکانا اور آمدنی کا ایک ذریعہ مل جاتا ہے۔ جب وہ تجربے کار ہو جاتی ہیں تو پھر کسی بہتر ٹھکانے کی طرف پرواز کر جاتی ہیں۔"

"یہ باتیں پریشان کر دینے والی ہیں۔ تم اپنی مرضی اور خوشی سے جو چاہو، کرتی رہو لیکن یہ تو ذلت کی بات ہے کہ تم دوسروں کی تجوریاں بھرنے کے لیے ہر روز گندگی کے ڈھیر کریدنے پر مجبور ہو۔"

"تم سیاح ہو۔ چند روز کے لیے یہاں آئے ہو۔ رہو اور جی بہلا کے لوٹ جاؤ۔ اس راکھ کو زیادہ کریدو گے تو کوئی شرارہ تمہارے دامن کو بھی داغ دار کر دے گا۔ سنڈیکیٹ والوں کو یہ بات بالکل پسند نہیں کہ کوئی ان کے قبضے میں آئی ہوئی لڑکیوں کو ورغلانے کی کوشش کرے۔"

"یعنی یہ دھندا کوئی باقاعدہ سنڈیکیٹ چلا رہا ہے؟" میں بے ساختہ پوچھ بیٹھا۔

"چپ رہو۔" وہ میرا بازو دباتے ہوئے خوف زدہ آواز میں بولی۔ "مجھے کچھ پتا نہیں۔ تم بھی ایسی باتیں نہ کرو۔ بعض اوقات میں بے دھیانی میں بے سروپا باتیں بھی کر جاتی ہوں۔"

اس کا لب ولہجہ اور چہرے کی اڑی ہوئی رنگت بتا رہی تھی کہ وہ اس کی بے سروپا باتیں نہیں تھیں۔ ان کے پس پشت جو کچھ بھی تھا، وہ خوف آور تھا۔ وہ لڑکی اپنے انجام سے ڈر رہی تھی۔

ایک موڑ گھوم کر وہ رک گئی "سامنے رائل ہوٹل ہے۔" اس نے ہاتھ اٹھا کر کہا۔

بڑے نیون سائنز میں لکھا ہوا وہ روشن بورڈ دور ہی سے نمایاں نظر آ رہا تھا۔

مجھے حیرت تھی کہ اپنا نام بتا دینے کے باوجود اس نے رسماً بھی مجھ سے میرا نام نہیں پوچھا تھا۔ رخصت کا لمحہ آ جانے پر میں نے از خود کہا "میرا نام اسلم خان ہے۔ تم سے دوبارہ کہاں رابطہ ہو سکتا ہے؟"

اس نے جھٹ اپنے پرس میں سے ایک کارڈ نکال کر مجھے تھما دیا۔ کارڈ پر اس کا پورا نام شیری رینڈلی اور نیچے ایک فون نمبر لکھا ہوا تھا۔ کارڈ پر پتا سرے سے موجود نہیں تھا۔

میرے متوقع سوال سے بچنے کے لیے وہ خود ہی بولنے لگی "میں نیوڈور ہوٹل میں رہتی ہوں۔ یہ وہاں میرا پرائیویٹ فون ہے۔ میں نہ ملوں تو مشین پر اپنا پیغام ریکارڈ کرا دینا۔ میں پہلی فرصت میں تم سے رابطہ کرلوں گی۔"

میں نے اپنی جیب سے نکالا ہوا دس پاؤنڈ کا نوٹ اس کی طرف بڑھا دیا "تم نے میرے ساتھ اپنا کافی وقت برباد کیا ہے اس لیے باقی پانچ پاؤنڈ میری طرف سے ٹپ سمجھ لو۔"

اس کے ہونٹوں پر ایک مجروح مسکراہٹ بکھر گئی۔

اس نے میرا ہاتھ واپس دھکیلتے ہوئے کہا "میری خالص ذاتی آمدنی ہے۔ اس میں کسی کا کوئی حصہ نہیں ہے۔ میرے طے شدہ معاوضے کے پانچ پاؤنڈ کو اپنے اس وقت کی قیمت سمجھ لو جو میں نے تمہیں بھٹکا کر ضائع کیا ہے۔ آپ کا مجھے حق ہی نہیں ہے۔"

میں اسے نوٹ دینے پر مصر تھا، وہ خالی ہاتھ لوٹنے پر ضد کر رہی تھی۔ تھوڑی سی تکرار ہوئی مگر پھر لندن کی وہ جسم فروش عورت میرے مقابلے میں جیت گئی۔

"گڈ لک، سویٹ مین!" اس نے اپنے داہنے ہاتھ کی انگلیاں ہونٹوں سے چوم کر بوسہ فضا میں اچھالا اور تیز قدموں سے موڑ گھوم کر میری نظروں سے اوجھل ہو گئی۔

اس کے کارڈ پر نام سے پہلے کچھ درج نہیں تھا کہ وہ کنواری تھی یا زندگی کے کسی مرحلے پر شادی کے تجربے سے گزر چکی تھی۔

وہ جو بھی تھی اور جیسی بھی تھی، میرے ساتھ تھوڑا سا وقت گزار کر مجھے شدت سے یہ احساس دلا گئی تھی کہ بیشتر بنیادی اور اخلاقی قدروں سے محروم، مغربی تہذیب کے جھلستے ہوئے صحرا کی بے وقعت ریت میں کچھ ایسے آبدار جوہر بھی پوشیدہ تھے جو اپنی آبرو کے لیے کسی جوہری کی نظر کے منتظر تھے۔

شیری کسی شکار کی تلاش میں نکل گئی تھی۔ اس کے جاتے ہی تنہائی کے ایک کرب ناک احساس نے مجھے آگھیرا اور میں بوجھل قدموں سے رائل ہوٹل کی طرف ہو لیا۔

☆☆☆

رائل ہوٹل لب سڑک بنے ہوئے رہائشی طرز کے ایک سہ منزلہ مکان میں واقع تھا۔

فٹ پاتھ کے ساتھ لگی ہوئی خوب صورت آہنی گرل کے پیچھے تقریباً دس فٹ تک رنگا رنگ پھولوں کے تختے نظر آ رہے تھے۔ ان تختوں کے درمیان سرخ بجری کی روش عمارت کے داخلی دروازے تک جا رہی تھی۔

عمارت کے سامنے کے حصے میں کنکریٹ یا پتھر کا استعمال بس اسی حد تک کیا گیا تھا کہ عمارت کا ڈھانچا اپنی بنیادوں پر کھڑا رہ سکے۔ اس کے بعد ہر جگہ بہت فراخ دلی سے لکڑی اور شیشے کا استعمال کیا گیا تھا۔ اس قطار کی بیشتر عمارات اسی طرز کی تھیں اور وہاں کے شہری قوانین کے باعث عمارات کے استعمال کی نوعیت بدل جانے کے باوجود کم از کم سامنے کے رخ پر کسی نمایاں تبدیلی سے محفوظ تھیں۔

داخلی دروازہ سطح زمین سے تین فٹ سے زیادہ بلند تھا۔ وہاں تک جانے والے پختہ زینوں کے دونوں طرف لمبے لمبے روشندان نظر آ رہے تھے جو عمارت کے نیچے تہ خانے کی موجودگی کا اعلان کر رہے تھے۔

شہر کا مطلع ابتدا ہی سے ابر آلود تھا۔ لندن بلکہ پورے انگلستان کا آسمان سال کے بارہ مہینے بادلوں سے ڈھکا رہتا ہے۔ کہیں کہیں ان کی کثافت کم ہوتی ہے تو اجالا سا پھیل جاتا ہے ورنہ ہر طرف ملگجی سی روشنی کا راج ہوتا ہے۔ جس روز کسی علاقے میں سورج چمکتا نظر آ جائے، لوگوں کی عید ہو جاتی ہے۔ موسمی حالات سے گفتگو کی ابتدا کرنے والے روایت پسند انگریز اپنے دوستوں کو فون پر تمازت بھرے دن کی مبارک باد دیتے ہیں۔

کھلے آسمان اور تیز چمکیلی دھوپ سے محروم اس قوم کو موسم کی یہ خرابی کبھی بھی ترقی اور لگن سے کام کرنے سے نہیں روک سکی۔ پھوار اور برسات کی جھڑی یہاں کے معمولات میں شامل ہیں۔ چمکیلے دن میں بھی لوگ گھروں سے نکلتے ہوئے تہ کر کے جیب میں سما جانے والی برساتی یا چھتری لے کر گھر سے نکلتے ہیں۔ مطلع صاف ہونے کے باوجود کسی سمت سے اچانک کالی کالی گھٹائیں امڈتی ہیں اور پھوار پڑنی شروع ہو جاتی ہے۔ ہوا کا دباؤ کم ہو تو یہی بوندا باندی ذرا سی دیر میں دھواں دھار برسات کا روپ دھار لیتی ہے۔

میں نے رائل ہوٹل کی روش پر قدم رکھا ہی تھا کہ

پھوار پڑنے لگی۔ میرے پاس باران رحمت سے محفوظ رہنے کا کوئی فوری وسیلہ نہیں تھا۔ میں نے رفتار تیز کر دی۔

سطح زمین سے کئی فٹ کی بلندی پر ہوٹل کے داخلی ہال میں میز کے پیچھے بیٹھی ہوئی سفید فام عورت بظاہر میز پر رکھا ہوا چھوٹا سا ٹی وی دیکھنے میں منہمک تھی مگر اپنے فرائض سے غافل نہیں تھی۔ اس نے دروازے کے شفاف شیشے میں سے مجھے دیکھ لیا تھا۔

میں چند زینے طے کر کے جوں ہی شیشے اور لکڑی کے بنے ہوئے پرشکوہ دروازے پر پہنچا، برقی تالے کا بزر بولنے لگا۔ اندر والی نے مجھ سے انٹرکام پر کوئی استفسار کیے بغیر جس دبا کر تالا کھول دیا تھا کیونکہ میرے بائیں ہاتھ میں لٹکا ہوا ہلکا سا سوٹ کیس میری فوری ضرورت کا واضح اشتہار تھا۔

دروازہ کھولتے ہوئے میری نگاہ اندر جھولتی ہوئی تختی پر پڑی۔ پاکستان میں نو ویکنسی کا بورڈ ملازمت کے امیدواروں کو باہر ہی سے بھگانے کے لیے کام آتا ہے۔ راڈل ہوٹل میں اسے خالی کمروں کی فراہمی سے معذوری کے اظہار کے لیے استعمال کیا گیا تھا۔

میرے داخل ہونے پر خودکار دروازہ پھر سے مقفل ہو گیا۔ کرسی پر موجود صحت مند خاتون ٹی وی بھول کر میری طرف متوجہ ہو چکی تھی کہ اچانک سلیم اکبر خان کی آواز نے مجھے چونکا دیا۔

"ویری گڈ..... تم ٹھیک وقت پر آئے ہو۔ یہاں تک پہنچنے میں تمہیں کوئی دشواری تو نہیں ہوئی؟"

میرے لیے سلیم کا انداز پیشوائی دیکھ کر وہ عورت دوبارہ ٹی وی کی طرف متوجہ ہو گئی جس پر کوئی فٹ بال میچ دکھایا جا رہا تھا۔ میں سلیم کی طرف بڑھ گیا۔

ہاتھ ملانے کے بعد اس نے میرے ہاتھ سے سوٹ کیس لے کر وہیں ایک کنارے سے رکھ دیا اور ایک دروازے میں گھس گیا۔ وہاں بھی ٹیلی وژن پر میچ چل رہا تھا۔ وہ کمرا ایک وقت دس بارہ آدمی آسانی سے استعمال کر سکتے تھے مگر اس وقت وہاں کوئی بھی نہیں تھا۔

چوبی فرش پر بلکہ اس کو چھپانے اور موسم کی سردی سے محفوظ رہنے کے لیے دبیز فرشی قالین کا استعمال ٹھنڈے ملکوں کے باشندوں کے لیے ایک ناگزیر مجبوری کا درجہ رکھتا ہے۔ ہمارے یہاں لوگ ہزاروں اور کبھی کبھی لاکھوں کی اضافی لاگت سے قیمتی پتھروں سے خوب صورت فرش بنواتے ہیں اور یورپ والوں کی معاشرتی نقالی میں اسے کسی بھی قالین کے نیچے دفن کر دیتے ہیں۔

"میں تمہارا ہی انتظار کر رہا تھا۔" سلیم نے میرے ساتھ ایک آرام دہ صوفے پر بیٹھتے ہوئے کہا "تمہاری قسمت بہت اچھی ہے۔ اسی ہوٹل میں ایک کمرا خالی ہوا تھا۔ الیزا نے مجھے بتایا اور میں نے اسے فوراً ہی بک کرا لیا۔ اب تم مزے سے یہیں رہ سکتے ہو۔"

"اور تم میرے ساتھ رہو گے؟" میں نے اپنے شبہے کی تصدیق چاہتے ہوئے پوچھا۔

وہ پہلی بار مسکرایا اور بولا "میں اتنا بدذوق نہیں ہوں۔ تھوڑی سی تنگی ترشی میں اسی پولش لڑکی کے ساتھ گزارہ کر لوں گا۔ بے چاری کی کچھ بچت ہوتی رہے گی۔"

میں نے شیری سے حاصل ہونے والی معلومات سلیم کے کانوں میں انڈیلنے کا ارادہ کیا لیکن بروقت یہ ارادہ ملتوی کر دیا۔ اس معاملے میں ہوٹل والی نے سلیم سے کوئی ناجائز فائدہ نہیں اٹھایا تھا۔ بیشتر رعایت اس اللہ لڑکی کو ہی منتقل کر دی تھی۔

سلیم نے مجھ سے کچھ پوچھا لیکن فٹ بال میچ پر کمنٹری کرنے والے کی پرجوش آوازوں اور تماشائیوں کے غلغلے کی وجہ سے بات میرے پلے نہیں پڑ سکی۔

"اسے بند کر دو یا چینل بدل دو......" میں نے ٹیلی وژن کی طرف اشارہ کر کے بیزاری سے کہا۔

سلیم نے ریموٹ کنٹرول اٹھا کر......اسکرین تاریک کر دی "اس وقت ہر چینل پر ایک ہی کہانی چل رہی ہو گی۔ اسے بند کرنا ہی سب سے بہتر ہے۔" اس نے بڑبڑاتے ہوئے ریموٹ کنٹرول میز پر رکھ دیا۔

میرے کان کھڑے ہوئے "کون سی کہانی کا ذکر

کر رہے ہو؟" میں نے پوچھا۔
"ساؤتھ آل میں گولیاں مار کر ایک جوڑے کو ہلاک کر دیا گیا ہے۔" اس نے برا سا منہ بنا کر بے زاری سے کہا" آدھے گھنٹے پہلے یہ خبر آئی تھی۔ اب ایک دوسرے پر سبقت لے جانے کے چکر میں ہر چینل اسی کے پیچھے پڑا ہوا ہے۔ کوئی بھی حادثہ یا واقعہ ہو جائے تو یہ لوگ اسے یوں بڑھا چڑھا کر پیش کرتے ہیں جیسے وہ دنیا کی سب سے بڑی خبر ہو۔ وہ ہر قیمت پر گیتا اور چیمو پنڈت کو ہیرو بنانے پر تلے ہوئے ہیں۔"
"گیتا تو خیر کسی بھارتی عورت کا نام ہو سکتا ہے مگر یہ چیمو پنڈت کیا بلا ہے؟" اس موضوع سے گہری دلچسپی ہونے کے باوجود میں نے محض سرسری سی حیرت سے پوچھا۔
"گیتا کے ساتھ مرنے والا کوئی حرام کا جنا ہے۔" اس نے غصے سے کہا۔" لو خود ہی سن لو۔"
یہ کہہ کر سلیم نے ٹیلی وژن کھول دیا۔ وہ کوئی مقامی چینل تھا جس پر جائے واردات کی فلموں کے ساتھ مرنے والوں کے بارے میں بتایا جا رہا تھا۔
"اگر ان خبروں میں دلچسپی ہے تو میں ذرا اوپر کمرے تک ہو آؤں؟ اتنی دیر میں نیچے کچن سے چائے تیار ہو کر آ جائے گی۔" اس نے پہلو بدل کر کہا۔
"اسے بند ہی کر دو تو بہتر ہے۔ میں یہاں خبریں سننے نہیں، تم سے باتیں کرنے اور چائے پلانے کے لیے آیا ہوں۔" میں نے بے فکری سے کہا۔ میرے لیے وہ خبریں لاکھ اہم سہی مگر ان میں میری غیر معمولی دلچسپی میری اپنی سلامتی کے لیے سم قاتل ثابت ہو سکتی تھی۔ وہ خبریں میں اخبارات میں زیادہ تفصیل سے پڑھ سکتا تھا۔
میرے لیے ان خبروں کی اہمیت صرف اتنی تھی کہ گیتا کے فلیٹ میں مقتول دونوں لاشیں زیادہ دیر تک پوشیدہ نہیں رہ سکی تھیں۔ چند گھنٹوں میں ہی یہ خبر جنگل کی آگ کی طرح پھیل چکی تھی۔
"میرے لیے یہ اچھا ہے کہ تم تھوڑی دیر تک یہ خبریں دیکھتے رہو۔ چائے پلانے کے لیے ہم اوپر چلیں گے۔ میں الیزا کے ساتھ مل کر کمرے میں جگہ بنا رہا ہوں۔ دراصل مجھے یقین نہیں تھا کہ تم آؤ گے۔"
"اس بے یقینی کی وجہ؟ اور پھر تم نے میرے لیے ایک کمرا بک کیوں کرایا؟"
"بس میرا دل کہہ رہا تھا۔ تم بھی میری طرح بال بچے والے معلوم ہوتے ہو۔ راستے میں کوئی شہزادی مل جاتی تو یہاں کا راستہ بھول کر سوٹ کیس سمیت اسی کے پیچھے ہو لیتے۔ تم ساڑھے سات بجے تک نہ آتے تو میں بکنگ کینسل کرا دیتا۔ میری گرہ سے ایک پینی بھی نہ جاتی۔"
ہم دونوں ہی ہنسنے لگے اور میں نے اسے اپنی پوتش محبوبہ کے پاس جانے کی اجازت دے دی۔
اس دوران میں ٹیلی وژن مسلسل چلتا رہا تھا۔ سلیم سے باتیں کرتے ہوئے بھی میرے کان اسی پر لگے ہوئے تھے۔ اناؤنسر اسے لندن کی تاریخ کا ایک سنسنی خیز دوہرا قتل قرار دے رہا تھا کیونکہ ان میں سے گیتا براہ راست انڈین فارن سروس کی ملازمہ تھی اور چیمو پنڈت کے بھی انڈین ہائی کمیشن سے گہرے روابط تھے۔
ٹیلی وژن پر مرنے والوں کی تصاویر بار بار مختلف زاویوں سے دکھائی جا رہی تھیں۔ اس کے ساتھ ان کی زندگی کی تصاویر بھی حاصل کر لی گئی تھیں۔ گیتا کے کچن کے ڈسٹ بن میں پڑے ہوئے ادھیڑ کے خالی ڈبے اور کھانے کے برتن بھی سراغ رسانوں اور ٹی وی کیمروں سے محفوظ نہیں رہے تھے۔
وہ تفصیلات جو شاید خاصی دیر سے بتائی جا رہی تھیں میرے لیے دلچسپ تھیں۔ گیتا انڈین فارن سروس میں دس سال سے ملازمت کر رہی تھی اور اپنی صلاحیتوں کی بنا پر ترقی کرتے کرتے سب سے بڑے نان گزیٹڈ عہدے پر پہنچ چکی تھی جو چیف کلرک کے عہدے کے مساوی تھا۔ وہ لندن میں انڈین ہائی کمیشن کے تجارتی شعبے میں سینئر آپریٹر کے عہدے پر مامور تھی۔
گیتا کے بارے میں بقیہ باتیں شاید ٹیلی وژن

دوبارہ آن ہونے سے پہلے ہی بتائی جا چکی تھیں لیکن جیمو پنڈت کے بارے میں پوری تفصیلات میں نے سنیں۔

وہ بظاہر کوئی کام کاج نہیں کرتا تھا لیکن پھر بھی کبھی تنگ دستی کا شکار نہیں رہا تھا۔ وہ اکثر انڈین ہائی کمیشن میں دیکھا جاتا تھا جس کی بنا پر ساؤتھ آل میں رہنے والے بیشتر لوگوں کو شبہ تھا کہ وہ برٹش حکام سے سوشل سیکیورٹی وصول کرنے کے ساتھ ساتھ وقتاً فوقتاً ہائی کمیشن کے لیے مخبری بھی کرتا تھا ایسے ہر معاہدے پر اسے معقول رقم ملتی تھی جو اس کی ضروریات کے لیے کافی ثابت ہوتی تھی۔

انڈین ہائی کمیشن کے ایک ترجمان نے جیمو پنڈت سے کسی بھی قسم کے مراسم یا لین دین سے انکار کیا تھا۔ انہیں انکار کرنا ہی تھا کیونکہ اسے خفیہ عارضی روزگار فراہم کرنے پر ان کے خلاف سوشل سیکیورٹی کے قواعد پامال کرنے کا الزام لگایا جا سکتا تھا جس کے نتائج ناخوشگوار ہوتے۔ پھر جیمو پنڈت کے عجیب نام، سفید فام رنگت اور دوغلی نسل کا عقدہ بھی حل ہو گیا۔ اس کی ماں لیلا پنڈت لندن میں آباد ایک متوسط بھارتی گھرانے سے تعلق رکھتی تھی۔ جوان ہونے کی بنا پر وہ برطانوی قانون کے مطابق اپنے گھر والوں کے ہر دباؤ سے آزاد اور مکمل طور پر خودمختار تھی۔

گمراہ کن صحبتوں میں اپنے شب و روز بسر کرتے ہوئے اس نے پیٹر براؤن نامی ایک آوارہ گرد مقامی سے شادی کر لی۔ پیٹر سوشل سیکیورٹی سے ہفتہ وار رقم وصول کر کے چندوں میں شراب نوشی میں اڑا دیتا۔ جب گھر میں چولہا ٹھنڈا ہوتا تو بیوی کی ٹھکائی کر کے اسے کمانے پر مجبور کرتا۔ ان ہی جھگڑوں میں شادی کے چار ماہ بعد جیمو کی ولادت ہوئی۔ اس کا ابتدائی نام جیمو براؤن تھا۔

صاحب اولاد ہونے کے بعد لیلا پنڈت اور پیٹر براؤن کے درمیان تلخیوں کی خلیج روز بروز بڑھتی چلی گئی۔ پیٹر نشے میں ہوتا تو اسے جیمو کے خدوخال اور بالوں میں میاں بیوی کے متعدد مشترکہ دوستوں کی شباہت نظر آنے لگتی اور وہ لیلا پر الزام تراشیاں کر کے اسے بری طرح زدوکوب کرتا۔

وہ گاڑی ایک سال بھی نہ چل سکی۔ اپنے گھربار سے کٹی ہوئی لیلا اپنی ذات پر ستم سہتی رہی اور پھر ایک دن جوانی کی بھوک کی دردناک کہانی اپنے فطری انجام کو پہنچ گئی۔ شوہر کے ہاتھوں پٹ کر لیلا قریب المرگ پہنچ گئی۔ پیٹر سمجھا کہ اس نے بیوی کو مار دیا ہے۔ وہ روپوش ہو گیا۔

لیلا پنڈت کو مہینوں بعد پتا چلا کہ پیٹر اسپین کی ساحلی تفریح گاہ مین ریف میں ایک اسٹیٹ ایجنسی چلا رہا ہے اور اس کے دن پھر چکے ہیں۔ وہ اپنے شیرخوار بچے کو لے کر مین ریف پہنچی تو پیٹر نے اسے پہچاننے سے انکار کر دیا۔ لیلا کے رونے پیٹنے پر اسے دھکے دے کر باہر نکلوا دیا۔

لیلا کو معلوم ہوا کہ پیٹر نے مین ریف میں ایک نوخیز کلب ڈانسر سے شادی کر لی ہے۔ وہ مایوس ہو کر لندن لوٹ آئی۔ اپنے بےوفا شوہر سے مایوس ہو کر اس نے اس پر لعنت بھیجی اور اپنے نام کا آخری حصہ اپنے بیٹے کے نام کا جز بنا دیا۔ یہ مغرب میں کنواری ماؤں کا ایک معروف طریقہ ہے کہ ان کے بچے ولدیت کا سایہ میسر نہ ہونے کی وجہ سے زندگی بھر اپنی ماؤں کے سرنیم یا خاندانی نام سے پہچانے جاتے ہیں۔ اس طرح وہ جیمو براؤن سے جیمو پنڈت بن گیا۔ باپ سے ملے ہوئے رنگ روپ کی وجہ سے وہ انگریز معلوم ہوتا تھا۔ ماں نے اسے پنڈت بنا دیا۔ ساؤتھ آل کے ماحول میں اس نے انگریزی پر عبور حاصل کرنے کے ساتھ ساتھ ہندی بھی سیکھ لی تھی۔

وہ سب کچھ تھا مگر کچھ بھی نہیں تھا۔ لیلا پنڈت یقیناً اونچی ذات کے کسی ہندو گھرانے کی بیٹی رہی ہوگی۔ اس نے جوانی کے جوش میں اپنے پورے گھرانے کے چہروں پر کالک مل دی۔ وہ عمر کے آخری حصے میں ساؤتھ آل ہی کے ایک گھر میں اپنے اکلوتے بیٹے کے ساتھ رہتی تھی اور اس وقت ٹیلی وژن اسکرین پر آنسوؤں کی جھڑی میں اپنے ماضی کو یاد کر رہی تھی۔

اس کے بڑھاپے کا اکلوتا سہارا اور اس کا کبرو جوان

اب کچھ بھی نہیں رہا تھا۔ صرف شبانہ اس کا نام اور اس کی یادیں باقی رہ گئی تھیں۔

سلیم اکبر خان نے وہ سب سنے بغیر تھوڑی ہی دیر پہلے جمیز چڈرٹ کو بے ساختہ حرام کا جنا کہا تھا۔ لیلا چڈرٹ نے شادی کے صرف چار ماہ بعد ماں بننے کا اعتراف کر کے سلیم کی دی ہوئی اس گالی کو حق بجانب ثابت کر دیا تھا۔

وہ مغرب میں آباد ہونے والے گھرانوں کا ایک عام المیہ تھا جس کی بازگشت گاہے گاہے سنائی دیتی تھی۔ مضبوط مشرقی خاندانوں کی اس بے رحمانہ ٹوٹ پھوٹ میں اس سرزمین کے قانون کا بڑا دخل تھا۔ والدین کو بچے پیدا کرنے کا پورا حق حاصل تھا لیکن ان کی تربیت کے لیے وہ مغربی قانون کی پیروی کرنے پر مجبور تھے۔ بچوں کی نگرانی اور تعزیر کے مشرقی طریقے اس سرزمین پر جرم کا درجہ رکھتے تھے۔ اولاد کے بالغ ہونے کے بعد کسی کا کسی پر کوئی حق نہیں تھا۔ سب اپنی اپنی جگہ آزاد اور خود مختار تھے۔ کسی کی اولاد فرماں بردار اور والدین کی اطاعت گزار تھی تو یہ بس اللہ کی دین یا اولاد کی مہربانی ہی تھی ورنہ کوئے کی کان میں اتر کر کسی کا منہ کالا نہیں ہوتا۔

ٹی وی پر تقریباً دس منٹ تک اسی واقعے کے مختلف پہلوؤں کا ذکر ہوتا رہا۔ اس میں شہریوں سے رازداری کی پوری ضمانت کے ساتھ قانون کی مدد کرنے کی اپیل کی گئی تھی۔

اس وقت تک انگلینڈ میں سگریٹ نوشی پر کوئی پابندی عائد نہیں کی گئی تھی بلکہ تمباکو نوشی فیشن میں شامل تھی۔ بس رسمی طور پر سگریٹ فروشوں پر یہ پابندی تھی کہ وہ نابالغ بچوں کے ہاتھ...... سگریٹیں فروخت نہ کریں۔ بچوں کی اس محرومی کے ازالے کے لیے سگریٹ ساز کمپنیوں نے جابجا ایسی خودکار مشینیں نصب کر دی تھیں جن میں مطلوبہ مالیت کے سکے ڈال کر اور مخصوص بٹن دبا کر اپنے پسندیدہ برانڈ کی سگریٹ حاصل کی جا سکتی تھی۔

خبرنامے میں دوسری خبریں شروع ہوتے ہی میں نے اپنے لیے سگریٹ سلگائی اور صوفے کی پشت گاہ سے ٹیک لگا کر اپنے آئندہ کے لائحہ عمل کے بارے میں سوچنے لگا۔

سلیم واپس آیا تو ٹیلی وژن پر خبروں کا دورانیہ ختم ہو چکا تھا۔ وہ آتے ہی بولا "آؤ اب اوپر چلتے ہیں۔ تمہیں تمہارا کمرا بھی دکھا دوں۔"

"میری وجہ سے تمہاری الزبتھ تو بور نہیں ہوگی؟" میں نے معنی خیز لہجے میں پوچھا۔

"ہولینڈ سے دور چند روز گزار کر اسے اندازہ ہے کہ اکیلا رہ کر کوئی سیر و تفریح سے لطف اندوز نہیں ہو سکتا۔ سفر سے لطف اٹھانے کے لیے کسی ہم ذوق ساتھی کا ہونا بہت ضروری ہوتا ہے۔"

"شاید اسی اکیلے پن سے ڈر کر اس نے تمہیں اپنے کمرے میں پناہ دی ہے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ وہ اپنے اس فیصلے پر خوش ہی نہیں، نازاں ہے۔"

ٹیلی وژن بند کر کے میں اس آرام دہ کامن روم سے باہر نکلا تو میرا سوٹ کیس غائب تھا۔

"فکر مت کرو۔ سوٹ کیس تمہارے کمرے میں محفوظ ہے۔" اس نے مجھے اطمینان دلایا۔

میز کے پیچھے بیٹھی ہوئی عورت میری طرف دیکھ کر مسکرائی۔ میں نے اس کی طرف ہاتھ لہرایا اور زینوں کی طرف ہو لیا۔ زینے کشادہ اور عمارت روشن تھی۔ موٹی قالینوں کی وجہ سے مکان کا ہموار رہنا شاید وہاں خرابی میں شمار ہوتا ہو اس لیے تہ خانے میں واقع کچن کی ملی جلی خوشبوئیں پوری عمارت میں رچی ہوئی تھیں۔

پہلی لینڈنگ پر یعنی تقریباً نصف منزل پر پیچھے کی طرف بڑھے ہوئے تین چھوٹے چھوٹے کمرے تھے۔ سلیم نے بتایا کہ ان میں دو بیت الخلا اور تیسرا غسل خانہ تھا۔ ہر منزل پر چھ کمروں کے لیے یہ اہتمام موجود تھا۔

"غسل خانوں میں یہ کفایت کیوں کی گئی ہے؟" میں نے اس سے پوچھا۔

روز بلکہ دن میں دو بار نہانے کا مرض ہم لوگوں کو ہی لاحق ہے۔ گورے کبھی کبھار نہاتے ہیں ورنہ گز پونچھ سے ہی اپنا کام چلا لیتے ہیں۔ یہاں رہو گے تو اندازہ ہوگا کہ یہ غسل خانے بھی ضرورت سے زیادہ ہیں۔"

میرا کمرا پہلی منزل کی ایک تنگ راہداری میں واقع تھا۔ وہ تقریباً دس فٹ لمبا اور شاید اسی قدر چوڑا مگر صاف ستھرا تھا۔ ایک دیوار کے ساتھ دو جڑی ہوئی سنگل مسہریاں تھیں جن پر سفید چادر والا بستر لگا ہوا تھا۔ اس مختصر سے کمرے میں ایک چھوٹی سی میز اور کرسی بھی پڑی ہوئی تھی۔ دیوار کے ساتھ ایک مہمان کے لیے صوفے نما کرسی موجود تھی۔ دروازے کے ساتھ والی دیوار کے کونے میں واش بیسن لگا ہوا تھا جس پر شیشہ نصب تھا۔

کمرے کا جائزہ لیتے ہوئے مجھے وہ دیوار گیر واٹر ہیٹر بھی نظر آیا جسے سکے ڈال کر مقررہ مدت کے لیے چلایا جاسکتا تھا۔ یہ کمرا کشادہ یا پرتعیش جیسا تھا مگر اس مختصر جگہ میں بنیادی ضرورت کی چیزیں مہیا کر دی گئی تھیں۔ کمی صرف ملحق باتھ روم کی تھی۔

میرے استفسار پر سلیم نے ہنس کر کہا "نہانے دھونے کے لیے دو قدم اتر کر سہولتیں موجود ہیں۔ چھوٹی موٹی ضرورتوں کے لیے یہ واش بیسن لگا ہوا ہے۔ گندا ہونے کا سوال ہی نہیں۔ ذرا سا پانی بہاؤ اور واش بیسن پھر صاف ستھرا۔ ابھی تک میں صرف بڑی ضرورت کے لیے نیچے اترا ہوں ورنہ کمرا کافی ہے۔"

میں اس کا مطلب سمجھتے ہوئے بھی انجان بن گیا۔ اپنا کمرا دیکھنے کے بعد میں نے ایلیزا کو بے آرام کرنے کا ارادہ منسوخ کر دیا۔ بے تکلفی سے لیٹنے بیٹھنے کے لیے میرا ہی کمرا مناسب تھا۔

سلیم مجھے اپنے کمرے میں لے جانے اور ایلیزا سے میری مہمان داری کرانے پر مصر تھا مگر میرے دلائل نے اسے بے بس کر دیا۔ ایلیزا نیچے آکر بھی مہمان نوازی کے جوہر دکھا سکتی تھی۔ جب تک جاگتی، وہ ہمارے ساتھ بیٹھتی پھر اپنے کمرے میں جاکر بے فکری سے سوجاتی۔

رائل ہوٹل کے اس کمرے کا کرایہ سترہ پاؤنڈ یومیہ تھا۔ دو افراد کے لیے یہ رقم اکیس پاؤنڈ ہوجاتی تھی جو ناشتے، صابن، پانی اور تولیے وغیرہ کے اضافی اخراجات کے پیش نظر مناسب تھی۔ یہ سلیم کا ہی دم تھا کہ میں نے لندن کے قلب میں اتنا سستا ہوٹل دیکھ لیا ورنہ مجھے تو ماسٹر رابرٹ ہوٹل بھی سستا نظر آیا تھا جہاں کمرے کا یومیہ کرایہ اسی پاؤنڈ تھا۔

اوپر سے بلیک لیبل کی بوتل اور برف کے ڈلے لانے کے بعد سلیم نے رائٹنگ ٹیبل کے سامنے والی کرسی سنبھال لی۔ اس نے پیگ بنانے شروع کیے تو میں بولے بغیر نہ رہ سکا۔

"کیا ایلیزا کو یہاں آتے ہوئے شرم آرہی ہے جو تم ہی یہ کام کر رہے ہو؟"

اس نے ایک گہرا سانس لے کر میری طرف دیکھا پھر قدرے توقف کے بعد بولا "وہ تھوڑی دیر بعد آئے گی۔ میں اس کے آنے سے پہلے تم سے کچھ مشورہ کرنا چاہ رہا ہوں۔"

میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہونے لگیں۔ میری وہاں آمد کا ایک مقصد خود بخود پورا ہوتا نظر آرہا تھا۔

"بے فکر ہو کر بات کرو۔ میں حاضر ہوں۔" میں نے مسہری پر سیدھا ہو کر بیٹھتے ہوئے کہا۔

"تھوڑی دیر پہلے میں نے گھر پر فون کیا تھا۔" وہ گلاس تیار کرتے ہوئے دھیرے دھیرے کہنے لگا "وہاں کی خبروں نے مجھے پریشان کر دیا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ میرے منیجر کی بدعملیاں رنگ لائی ہیں۔"

اس نے مجھے درآمدی سامان میں سے اہم پرزوں کی چوری، انشورنس کلیم اور پھر ان پرزوں کی چور بازاری کے بارے میں وہی کہانی سنائی جو میں اول خان سے سن چکا تھا۔ فرق بس اتنا تھا کہ وہ خود معصوم بن گیا تھا۔ اس نے ساری ذمے داری اپنے منیجر پر ڈال دی تھی۔

"کل کسی کی رپورٹ پر پولیس نے تلاشی لے کر میرے دفتر کو سیل کر دیا ہے۔" آخر میں یہ اطلاع دے کر

خاموش ہو گیا۔ وہ میرا گلاس میری طرف بڑھا رہا تھا میں پی کر مسہری کے سرے پر پہنچ گیا۔ ہم نے ایک دوسرے کو گڈ لک کہہ کر گلاس ہولے سے ٹکرائے اور ہونٹوں سے لگا لیے۔

پہلا بھرپور گھونٹ لینے کے بعد میں نے کہا "یہ پریشانی اور بدنامی کی بات ہے۔ تمہارے پاکستان لوٹے بغیر شاید یہ قصہ نمٹ سکے۔ تمہیں اپنا کاروبار بچانے کے لیے فوراً رخت سفر سمیٹ لینا چاہیے۔"

"موجودہ حالات میں میں واپس جانے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا۔" وہ یک بیک فکرمند نظر آنے لگا۔

"اگر اصل مجرم تمہارا منیجر ہے تو تمہیں کیا خطرہ ہے؟" میں نے براہ راست سوال کر ڈالا۔

"مجھے ڈر ہے کہ یہ سیل خوراک توڑی گئی تو معاملہ کوئی اور رخ اختیار کرے گا اور میری بھی گردن پھنس جائے گی۔ میں اس کام کے لیے تھوڑی بہت رقم بھی خرچ کر سکتا ہوں۔" اس نے میری طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ اردو میں فقرے ادا کرتے ہوئے اس کی آواز خود بخود دھیمی ہو گئی تھی۔

"اگر صحیح مشورہ چاہتے ہو تو کھل کر بات کرو۔ ادھورا مسئلہ سن کر میں کیا کہہ سکتا ہوں۔"

"زبان سے نکلی ہوئی بات پرائی ہو جاتی ہے۔ ڈر رہا ہوں کہ کہیں میں خود ہی اپنی پریشانیوں میں اضافہ نہ کر لوں۔"

"اگر تمہیں مجھ پر بھروسا نہیں ہے تو خاموش ہی رہو۔" میں نے بے پروائی سے کہا "اپنے رازوں میں کسی کچھ آدمی کو شریک کر کے اچھائی کی توقع نہیں کی جا سکتی۔"

میں نے گلاس سے دوسرا گھونٹ لیا۔ وہ غور سے میری طرف دیکھ رہا تھا جیسے میرے چہرے کی تحریر سے میرے دل کا حال جاننا چاہ رہا ہو۔ میں نے اس کی طرف دھیان تک نہیں دیا بلکہ سگریٹ سلگانے میں مصروف ہو گیا تاکہ اسے اپنی کوئی رائے قائم کرنے کے لیے وقت مل سکے۔

"جہاز تک ہم دونوں ایک دوسرے کے لیے اجنبی تھے۔" خاصی طویل خاموشی کے بعد وہ بھرائی ہوئی آواز میں کہنے لگا "اور اس وقت ہم دوستوں کی طرح ایک دوسرے کے سامنے بیٹھے پی رہے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ میں تم پر اعتماد کر سکتا ہوں کیونکہ مجھے نقصان پہنچا کر تم کوئی فائدہ حاصل نہیں کر سکو گے۔"

"اچھی طرح غور کر لو۔ ہم کل پھر بات کر سکتے ہیں۔ پولیس کا نام سن کر میں چونکا تھا۔ کئی پولیس افسروں سے میری پینے پلانے کی حد تک دوستی ہے مگر میں نے اب تک تمہارے سامنے اپنی زبان بند رکھی ہے۔ میں جانتا ہوں کہ پولیس والے کسی کے دوست نہیں ہوتے۔ پتا نہیں، وہ میری بات مانتے ہیں یا ٹال دیتے ہیں، میں تم کو امید میں کیوں رکھوں؟ اور پھر مجھے پوری بات بھی معلوم نہیں ہے۔ تم اچھی طرح سوچ لو۔ مجھ سے جس طرح بن پڑا، میں تمہاری مدد کرنے کی کوشش کروں گا۔ آگے تمہارا مقدر ہو گا۔ اس کے لکھے کو کوئی نہیں ٹال سکتا۔"

پولیس افسروں سے میری دوستی کا ذکر سن کر وہ دانے پر ٹوٹتے ہوئے کسی بھوکے پنچھی کی طرح میرے جال میں آ گیا "میں نے غور کر لیا ہے۔ وقت گنوا کر میں خسارے میں رہوں گا۔ یہ سمجھ لو کہ چند روز میں میرا دفتر داگزار نہ ہوا تو میں کبھی پاکستان نہیں جا سکوں گا۔ مجھے کہیں اور پناہ لینی پڑے گی۔ جمے جمائے کاروبار کو بھول کر ایسا کرنا آسان نہیں ہو گا مگر میرے پاس اس کے سوا کوئی راستہ نہیں رہے گا۔"

"تم بلاوجہ میرے ذہن میں تجسس پیدا کر رہے ہو۔ آخر تمہیں کیا خوف ہے؟"

وہ چند ثانیوں کے لیے یوں خاموش ہوا جیسے اپنے خیالات کو مجتمع کر رہا ہو پھر کہنے لگا "تمہیں یاد ہو گا کہ میں نے جہاز پر تم سے مدن سوہن کا ذکر کیا تھا؟"

میں نے اثبات میں سر ہلایا اور اس نے اپنی بات جاری رکھی۔ "اس سے میری گہری دوستی تھی اور اسی نے مجھ کو پاکستانی اینٹی نارکس فورس کے بارے میں روشنے

کھڑے کر دینے والی کہانیاں سنائی تھیں مگر اس وقت تک میں مدن موہن کے لیے کچھ بے ضرر سے کام کر چکا تھا۔ ان دنوں بھی اسے پاکستان کے بعض بڑے بجلی گھروں کے اہم نقشوں کی ضرورت تھی۔ پرزوں کی صحیح تصریحات پڑھنے کے بہانے ان نقشوں کو حاصل کرنا میرے لیے مشکل نہیں تھا۔ میں نے وہ سب جمع کر کے ان کی نقلیں بنوائی تھیں کہ اچانک مدن موہن غائب ہو گیا۔"

وہ بات ادھوری چھوڑ کر سانس لینے کے لیے رکا تو میں نے پوچھا "کیا اس فہرست میں کراچی کا بجلی گھر بھی شامل تھا؟" میرے سوال پر وہ قدرے ہراساں نظر آنے لگا۔

"ہاں!" اس نے تھوک نگل کر بے بسی سے اعتراف کیا۔ "بھارت والے اپنے ملک میں پورے بجلی گھر بنانے کے لیے وہ نقشے حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ ان بڑی مشینوں کی تیاری پر اجارہ داری رکھنے والے اس بھارتی منصوبے سے ناراض ہیں۔ مدن موہن نے اپنی پریشانی کا ذکر کیا تو میں نے نقشوں کی فراہمی اپنے ذمے لے لی۔"

"مگر ان سب باتوں کا تمہارے ضمیر کی چوریوں سے کیا تعلق ہے؟" میں نے سوال کیا۔

"میں اسی طرف آ رہا ہوں۔ جب تک مدن موہن سامنے تھا۔ مجھے کسی بات کی پروا نہیں تھی۔ اس کے غائب ہونے پر میں خوف زدہ ہو گیا۔ میرے ذہن میں بار بار ڈی ٹی ایف کا نام آنے لگا۔ اگر ان لوگوں نے مدن موہن پر ہاتھ ڈالا تھا تو کسی وقت میری باری بھی آ سکتی تھی۔ دوستی میں کیے ہوئے کاموں پر آسانی سے غداری کا لیبل لگایا جا سکتا تھا۔ میں نے مدن موہن کی واپسی کی امید میں خفیہ نقشوں اور کاغذوں کی نقلیں اپنے دفتر کی تجوری میں رکھ دیں اور مدن موہن کا انجام سامنے آنے تک پاکستان سے نکل جانے کا فیصلہ کر لیا۔ تم خود سمجھ سکتے ہو کہ میرے دفتر سے وہ کاغذات کسی ایجنسی کے ہاتھ لگ گئے تو میرا کیا انجام ہوگا۔ چھوٹی موٹی چوریوں کی شکایت پر کی جانے والی کارروائی ایک بڑے اسکینڈل میں بدل جائے گی۔"

"تمہارا خوف بجا ہے مگر تم نے ایسے کام کیے ہی کیوں تھے؟" میں نے ہمدردی سے پوچھا۔

"دوستی کے لیے آدمی کیا کچھ نہیں کر گزرتا۔ اس وقت کوئی خطرہ میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا۔ یہ سب خطرات تو مدن موہن کے غائب ہونے کے بعد سوجھے ہیں۔"

"کیا تمہیں کبھی یہ خیال نہیں آیا کہ مدن موہن قیمتی شراب اور خوب صورت لڑکیوں کے ذریعے کام کے آدمیوں سے گہری دوستیاں کر کے کوئی بڑا مقصد حاصل کرنے کی کوشش کر رہا ہے؟"

"خدا کی پناہ!" حیرت سے اس کی آنکھیں پھیل گئیں "اس لمحے تک میں نے یہ نہیں سوچا تھا۔ تمہارے کہنے سے خیال آ رہا ہے کہ شاید کچھ ایسا ہی چکر تھا...... میری عقل پر پردہ پڑ گیا تھا...... یہ تو بالکل سامنے کی بات تھی۔ وہ شراب اور عورت کے بدلے خفیہ معلومات سمیٹ رہا تھا۔"

"یہ مت کہو کہ تم اس امکان سے بے خبر تھے۔ تمہارے ذہن میں کہیں نہ کہیں کوئی کھٹکا موجود تھا۔ اسی لیے تم نے ملک سے فرار ہونے کا فیصلہ کیا۔ اس سے پہلے تم اسے کیا دے چکے ہو؟" اپنے صدمے اور غصے کو چھپاتے ہوئے میں اپنے لب و لہجے کو ہمدردانہ رکھنے کی پوری کوشش کر رہا تھا۔

"میرا ماضی مت کریدو۔ جو ہونا تھا وہ ہو چکا۔ اب تو مجھے دفتر میں موجود کاغذات کی فکر ہے۔ وہ غلط ہاتھوں میں چلے گئے تو میں تباہ و برباد ہو جاؤں گا۔ ان کے لیے کچھ کر سکتے ہو تو کرو۔"

"تمہیں یقین ہے کہ تمہارے دفتر کو ان کاغذات کے لیے کھولا نہیں گیا؟"

"ہر جگہ صرف مسروقہ آلات کا ذکر ہے۔ میں نے یہ سوال ہر طرح سے کیا تھا۔ میرے ضمیر کو ان چوریوں کے

جرم میں پولیس گرفتار کر چکی ہے۔ کاغذات ہاتھ میں آنے
کا یقین ہو تو میں واپس جا سکتا ہوں۔ مجھ سے بھی تفتیش
ہوگی۔ میں بیان دے کر بری ہو جاؤں گا۔ ان معاملات
میں، میں نے منیجر کو خود مختاری دی ہوئی تھی۔ اس نے
میرے اعتماد کو بری طرح مجروح کیا اور میری فرم کی ساکھ
تباہ کر دی۔"

"پھر بھی وہ تمہاری ہدایات پر عمل کرتا ہوگا۔ تم خود کو
اتنا الگ تھلگ کیسے رکھ سکتے ہو؟"

"وہ میرا ملازم ہے، میری ہی مرضی سے کام کرتا
ہے لیکن کاغذوں میں ہر جگہ اسی کے دستخط ملیں گے۔ میں تو
تم کو وہ باتیں بتا رہا ہوں جو پولیس کی نظروں میں مجھے بے
قصور ثابت کر سکیں گی۔"

"اپنی گردن پھنستی دیکھ کر منیجر ان کاغذات کا راز
فاش نہیں کرے گا؟" میں نے پوچھا۔

"اسے ان کی ہوا بھی نہیں لگی۔ میری اور مدن کی
دوستی سے بھی وہ لاعلم ہے۔ یہ سب میری نجی زندگی کے راز
ہیں جو میری ذات تک محدود ہیں۔"

"اگر تم اس بارے میں اتنے پر یقین ہو تو میں
کوشش کیے لیتا ہوں۔ چوری چکاری کے مقدموں میں
پولیس والے ہزار کرتب دکھا سکتے ہیں۔ غداری جیسے
الزامات ہوں تو ہر ایک دامن بچانے کی کوشش کرے گا۔
معاملہ سنگین ہوا تو میں خود بھی اپنی سفارش واپس لے لوں
گا۔"

"یہ تمہارا بہت بڑا احسان ہوگا۔ یہ کام ہو گیا تو میں
زندگی بھر تمہارا غلام رہوں گا۔" وہ گڑگڑانے لگا۔

"تمہاری طرح میں بھی صرف دوستی کی خاطر ایک
کوشش کرنے کا وعدہ کر رہا ہوں۔ کام کا ہونا یا نہ ہونا
میرے اختیار سے باہر ہے۔ میرے سامنے اس طرح
مت گڑگڑاؤ کہ مجھے اپنے آپ پر نادم ہونا پڑے۔ میں
تمہارے لیے فون پر جو کچھ کہہ سکتا ہوں اس میں کوئی کسر
نہیں چھوڑوں گا۔"

"میرے لیے تمہاری یہ یقین دہانی آج کا سب
سے بڑا انعام ہے۔" اس کی آواز تشکر کے جذبات سے
لبریز ہو گئی۔ "تم چاہو تو اسی وقت نیچے چل کر کراچی فون
کر سکتے ہو۔"

"احمق ہوئے ہو۔" میں نے رسٹ واچ پر نگاہ
ڈالتے ہوئے کہا۔

"کراچی میں اس وقت رات کے ساڑھے بارہ بج
رہے ہوں گے۔ یہ معاملہ اب کل صبح ہی طے ہو سکے گا۔"

"جیسی تمہاری مرضی۔" اس نے بحث کیے بغیر
ہتھیار ڈال دیے۔ میرے سامنے اپنے جرائم کا اعتراف
کر لینے کے بعد وہ دبا دبا نظر آ رہا تھا۔ ذہنی طور پر بھی اس
نے میری برتری تسلیم کر کے سپر ڈال دی تھی۔

اس نے اپنے نامہ اعمال کی سیاہی کے بارے میں
مجھ سے صرف مشورہ کرنا چاہا تھا لیکن خلاف توقع اسے مدد
کی امید بھی بندھ گئی تھی۔ اس یقین دہانی میں میری
منصوبہ بندی کا پورا دخل تھا۔ اس نے مدن موہن کے لیے
خفیہ ریکارڈ کی نقول فراہم کر کے جو حرکت کی تھی، اس کی
سنگینی کا اندازہ کراچی میں بیٹھے ہوئے لوگ ہی لگا سکتے تھے
اور میری دلی خواہش تھی کہ سلیم اکبر خان کراچی لوٹ کر ان
ہی کے ہاتھوں کیفر کردار کو پہنچے۔ اس خواہش کی تکمیل کے
لیے یہ ضروری تھا کہ وہ طویل مدت تک پاکستان سے
مفرور رہنے کا ارادہ ترک کر دے۔

اپنے ذہن کا بوجھ ہلکا کرتے ہی سلیم نے مجھ سے
کہا "ایلیزا انتظار کرتے کرتے بور ہو گئی ہوگی۔ اب میں
اسے بلا لاتا ہوں، اس سے مل کر تمہاری طبیعت خوش
ہو جائے گی۔"

"اس سے تم ہی اپنی طبیعت خوش کرتے رہو۔ دو
ملاؤں میں ایک مرغی حرام ہو جاتی ہے۔"

وہ بھونڈے انداز میں ہنس پڑا "ویسے آجائے تو
مجھے بتا دینا۔ میں فوراً ہی دست بردار ہو جاؤں گا۔ ہم میں
سے کوئی بھی ملا نہیں ہے بلکہ خشخشی داڑھی کی وجہ سے اکثر ملا
مجھے قادیانی سمجھتے ہیں....."

اسے ایک غلط موضوع کی طرف بھٹکتے دیکھ کر میں

نے اس کی بات کاٹ دی اور کہا "باتوں کو طول دینے کے بجائے ایلیزا کو بلا لاؤ۔ ایسا نہ ہو کہ وہ تمہارے ہاتھ سے بھی جاتی رہے۔"

وہ چلا گیا اور میں نے آسودگی کے احساس کے ساتھ اپنا گلاس خالی کر دیا۔ اس نے ایلیزا کے بارے میں کھلی پیش کش کر کے وہی حرکت کرنے کی کوشش کی تھی جس کے ذریعے مدن موہن نے اسے اپنے جال میں پھانسا تھا۔ فرق صرف اتنا تھا کہ اس بار وہ مدن موہن سے سیکھے ہوئے سبق کے ذریعے میری خوشنودی حاصل کر کے ایک جنجال سے نکلنا چاہ رہا تھا۔ میں صرف اس خیال سے وہ گھٹیا بات سہہ گیا کہ مصیبت سے نکلنے کی کوشش کرنا ہر شخص کا حق ہوتا ہے۔

ایلیزا کسی دلہن کی طرح شرماتی اور مسکراتی ہوئی میرے کمرے میں داخل ہوئی تو وہاں جیسے اجالا پھیل گیا۔ مغربی آداب کے مطابق میں نے اٹھ کر اس کا استقبال کیا تو اس نے میری طرف ہاتھ بڑھا دیا۔ شاید سلیم نے راستے میں ہی اسے میرے بارے میں بریف کر دیا تھا۔

میری سوچی سمجھی رائے کے عین مطابق ایلیزا اپنے کل طور سے کوئی رنگین مزاج لڑکی نظر نہیں آتی تھی۔ اس کے ہر انداز میں شائستگی اور گھریلو رکھ رکھاؤ کا قرینہ نمایاں تھا۔ مالی مجبوری یا پھر طول پکڑتی ہوئی تنہائی سے اکتا کر وہ مجبوراً سلیم کے پھندے میں آ گئی تھی۔

وہ یورپ ہی کے ایک کم ترقی یافتہ علاقے کی باسی تھی۔ انگریزی وہ ذرا کھینچ کھینچ کے اور رک رک کر بولتی تھی۔ اس کے ہاتھ کا بنایا ہوا پہلا پیگ حلق سے اتارتے ہی محفل میں سرور کا رنگ آ گیا اور ہم تینوں نے تکلفات کو بالائے طاق رکھ کر بے باکانہ انداز میں ایک دوسرے کی ٹانگ کھینچنی شروع کر دی۔

رائل ہوٹل میں رہنے والوں کے لیے ناشتے اور چائے کے سوا کھانے پینے کا اور کوئی بندوبست نہیں تھا مگر سلیم نے ہوٹل کی مالکہ سے پرانے مراسم کی بنا پر کچھ ایسا بندوبست کر لیا تھا کہ ٹھیک ساڑھے نو بجے ایک نوخیز لڑکی ٹرے میں گرم کھانے کی قابیں اور پلیٹیں وغیرہ لے کر میرے کمرے میں آ پہنچی۔

تین آدمیوں کے کھانے کے لیے چھوٹی سی رائٹنگ ٹیبل ناکافی تھی۔ نیچے تہ خانے تک اترنے کا موڈ نہیں تھا اس لیے ہم تینوں ہی پلیٹیں لے کر کھڑے ہو گئے۔ سلیم میز پر رکھی ہوئی قابوں کی طرف متوجہ ہوا تو ایلیزا غالباً سلیم کی ہدایت کے مطابق میرے شانے سے لگ کر کھڑی ہو گئی اور ایک دل آویز مسکراہٹ کے ساتھ میری طرف دیکھنے لگی۔ اس کی سیاہ آنکھوں میں خمار کے ڈورے تیر رہے تھے جن کی وجہ سے وہ قدرے بے حجاب نظر آ رہی تھی۔

میں نے بس ذرا سا مسکرا کر لمحہ بھر کے لیے اس کی طرف دیکھا۔ میرے ذہن میں یہ بات بیٹھ چکی تھی کہ سلیم میری مدد حاصل کرنے کے لیے ایلیزا کو اپنا آلۂ کار بنانا چاہ رہا ہے۔ سلیم کو گھیر گھار کر پاکستان کی طرف واپس دھکیلنے کی خاطر میں فیصلہ کر چکا تھا کہ اول خان سے اس کے دفتر کی سیل کھلوانے کے لیے بات کروں گا۔ اگر میں ایلیزا کے نخروں سے ذرا بھی مسحور ہو جاتا تو سلیم یہی سمجھتا کہ اس نے ایلیزا کے ذریعے مجھے پھانس لیا ہے۔ میں کسی بت کی طرح بے جان اور خاموش کھڑا رہا۔

میری طرف سے کوئی حوصلہ افزا ردعمل نہ دیکھ کر ایلیزا نے میرے بازو پر اپنا کچھ وزن منتقل کر دیا۔ اس کے گداز اور آستین سے محروم بازو کے دباؤ سے عام حالات میں شاید مجھے کسی قدر تحریک ملی ہوتی مگر سلیم کے بارے میں ایک بات ذہن میں آ جانے کے بعد ایلیزا میرے لیے یک بیک اپنی ساری کشش کھو بیٹھی تھی۔ میں نے اس کے ڈھلکے ہوئے نازک سراپا کا بوجھ ضرور سنبھال لیا لیکن میری وہ مروت کسی لطیف احساس سے یکسر عاری تھی۔ یہ بات ایلیزا نے فوراً ہی محسوس کر لی۔

"تم عورتوں کے معاملے میں کچھ شرمیلے معلوم ہوتے ہو۔" ایلیزا نے میرے سینے کی طرف سر جھکا کر بھرائی ہوئی آواز میں سرگوشی کی۔

"شرمیلے نہیں ڈرپوک کہو۔" میں نے خوش دلی سے

کہا ”یہی واقعہ پاکستان میں ہوا ہوتا تو وہاں خونریزی سے
مار دھاڑ تک کچھ بھی ہوسکتا تھا۔“

وہ بے اختیار ایک جھرجھری لے کر میرے شانے سے الگ ہوگئی پھر اس نے خوف زدہ آواز میں پوچھا ”تم کس واقعے کی بات کررہے ہو؟“

”کسی مرد کی گرل فرینڈ اس کی موجودگی میں دوسرے مرد کو کرنٹ مارنے کی ہمت نہیں کرسکتی۔ ہم لوگ ایک آدمی ایک ووٹ کے ساتھ ہی ایک مرد ایک عورت کے اصول پر بھی یقین رکھتے ہیں۔ اس سے تجاوز کرتے ہی فساد ہوجاتا ہے۔“

وہ حسین ہونے کے باوجود ذہین بھی تھی۔ میری بات سمجھ کر کھسیائے ہوئے انداز میں ہنسنے لگی۔

اس کی ہنسی کی آواز سن کر سلیم یوں مڑا جیسے اس نے کچھ سنائی نہ ہو ”کیا ہورہا ہے؟ بہت رازداری کے ساتھ باتیں ہورہی ہیں۔“ اس نے معنی خیز لہجے میں کہا۔ وہ نشے کی جھونک میں آچکا تھا۔

”رازداری!“ میں نے اس کا مضحکہ اڑایا ”اس چھوٹے سے کمرے میں شاید ہم تینوں ایک دوسرے کے دل کی دھڑکنیں تک سن رہے ہیں اور تم باتوں سے انجان بن رہے ہو۔“

سلیم کے ہٹنے سے میز پر جگہ پیدا ہوچکی تھی۔ ایلیزا آگے بڑھ گئی۔

”معلوم ہوتا ہے کہ یہ لڑکی تمہیں پسند نہیں آئی۔“ سلیم نے اردو میں تبصرہ کیا۔

”مجھے پلے ہوئے تیتروں کے شکار کا کوئی شوق نہیں۔“ میں نے منہ بنا کر کہا ”شکار کا مزہ اسی وقت آتا ہے جب سامنے جنگلی تیتر ہوں۔ تمہاری یہ لڑکی تم ہی کو مبارک ہو۔“

”تم مشکل کاموں کے عادی معلوم ہوتے ہو۔“ وہ بقیہ ساتھیوں کی شرکت کا انتظار کیے بغیر کھانے کا آغاز کرکے بولا ”پیارے یہ بس کی بات نہیں ہے۔“

”مدن نے تمہاری اس کمزوری کا اندازہ لگالیا تھا۔ وہ پلے ہوئے تیتر ڈال کر تمہیں شکار کھلاتا اور اپنا الو سیدھا کرتا رہا۔ تم خود کو شکاری سمجھ کر خوش ہوتے رہے۔“ میں نے اس کے بہکے ہوئے ذہن پر ہلکا سا چرکا لگایا ”تم ذرا بھی مشکل پسند ہوتے تو آج پریشان نہ ہوتے۔“

”میرے زخموں کو کرید کر نشہ خراب مت کرو۔“ وہ منہ چلاتے ہوئے بڑبڑایا ”کھانا کھاؤ..... مگر تمہاری پلیٹ اب تک خالی کیوں ہے؟“

”باری آئے گی تو کچھ لوں گا ذرا ایلیزا کو ہٹنے دو۔“ میں نے اسے یاد دلایا۔

”مائی ڈرٹی ڈارلنگ ایلیزا!“ سلیم نے اپنے قدموں پر قدرے ڈگمگاتے ہوئے ہانک لگائی ”میرے عظیم اور معزز دوست کی پلیٹ ابھی تک خالی ہے اور تم گوشت کے پارچے سمیٹ رہی ہو۔“

ایلیزا نے ہڑبڑا کر میرے لیے جگہ خالی کردی۔ اس کی پلیٹ واقعی لبریز تھی۔

یہ ایلیزا کی خوبی تھی کہ اس نے بہت دھیرے دھیرے اسکاچ پی کر ہمارا ساتھ دیا تھا۔ یوں اس نے خود کو آپے سے باہر ہونے سے بچائے رکھا تھا۔ میرا اور سلیم کا معاملہ برابر رہا تھا لیکن وہ چگی داڑھی والا سے نوش کسی بھی وقت بہکنے والا تھا۔

خوراک کے لقمے معدے میں اترنے کے ساتھ سلیم کی کھوپڑی پر اسکاچ کا رنگ گہرا ہورہا تھا۔ اس کی زبان لڑکھڑا رہی تھی، وہ ایک ہی جگہ کھڑے کھڑے یوں جھول رہا تھا جیسے گھومتے ہوئے فرش پر اپنا توازن برقرار رکھنے کی کوشش کررہا ہو مگر پھر بھی وہ اپنی دانست میں میری عزت افزائی کی مضحکہ خیز کوششیں کررہا تھا۔ یہ بات اس کے لاشعور میں بیٹھ چکی تھی کہ اس وقت میں اس کے چکروں میں آکر اس کے مسئلے کے حل کی کوئی صورت نکال سکتا ہوں۔

کھانا ختم ہونے تک سلیم کی حالت قابل رحم ہونے لگی تھی۔ چند منٹ بعد ہی اس کے لیے اپنے قدموں پر کھڑا رہنا دشوار ہوگیا تو وہ ماتمی مجلس کے ساتھ پڑی

ہوئی کرسی پر جم گیا۔ ہم دونوں فارغ ہو گئے مگر سلیم کا منہ چلتا رہا۔ وہ اپنی پلیٹ سے یوں ٹٹول ٹٹول کر لقمے لے رہا تھا جیسے اسے صاف نظر نہ آ رہا ہو۔ جب اس نے اپنی پلیٹ چھوڑ کر ایلیزا کی پلیٹ میں سے اٹھا کر اس کی جھوٹی ہڈیاں بھی چوسنی شروع کر دیں تو ایلیزا نہ رہ سکی۔ شرمندگی سے اس کا چہرہ گلنار ہوا جا رہا تھا۔

''بس! تم بہت سیر ہو کر کھا چکے۔'' ایلیزا نے سختی سے کہا ''کیا اب میز کرسی بھی کھاؤ گے؟''

سلیم چیخنے کے بجائے بس جھنجلا کر رہ گیا۔ ایلیزا نیپکن سے اس کے ہاتھ وغیرہ صاف کرنے لگی۔

''آج کی شام بہت خوب صورت اور پر لطف رہی۔'' ایلیزا نے مڑ کر مجھ سے کہا ''اب تم سے روز ملاقات ہوگی۔ اس وقت میں اجازت چاہوں گی۔''

''چلی ہی جاؤ تو بہتر ہے۔'' میں نے بے رحمانہ ہنسی کے ساتھ کہا ''دیر کی تو پھر سلیم کو اسٹریچر پر ہی یہاں سے لے جانا پڑے گا۔ اسے بری طرح چڑھ گئی ہے۔''

''نہیں!'' وہ ہاتھ فضا میں لہرا کے بولا ''مجھے نہیں چڑھی۔'' انگریزی میں یہ دعویٰ کرتے ہی وہ اردو میں گڑگڑایا ''اسلم بھائی...... تم میرے پکے دوست...... بڑے بھائی بلکہ میرے ابا ہو۔ بس صبح اٹھ جانا اور سالوں کی ایسی کی تیسی کروا دینا۔ ان کی یہ مجال کہ تمہارے چھوٹے بھائی کا دفتر سیل کریں...... یہ کام ہونا ہے۔'' اس نے لہک لہک کر، جسم کو بل دے کر، الفاظ کو کھینچ کھینچ کر خاصی دقت سے وہ فقرے ادا کیے۔ اس کی سوچ کے مطابق اس کا ہر لفظ برمحل اور بامعنی تھا۔ نشے کی بگڑی ہوئی حالت میں بھی وہ اپنی اصل مصیبت کو نہیں بھول سکا تھا۔ وہ وحشت اس کے دل و دماغ کی گہرائیوں میں اتر چکی تھی۔

سلیم کے لیے از خود کرسی سے اٹھنا بھی دشوار تھا۔ ایلیزا نے اس کا ایک ہاتھ اپنے کندھے پر لے کر خاصی دقت سے اسے کھڑا کیا اور پھر بے بسی سے میری طرف دیکھنے لگی۔

اس وقت تک میں مسہری پر بیٹھا تماشا دیکھ رہا تھا۔

ایلیزا کی پریشانی پر مجھے رحم آ گیا۔ میں نے سلیم کو دوسری طرف سے سہارا دیا۔ اس کا دوسرا بازو اپنے کندھے پر لے کر ایک ہاتھ اس کی کمر کے گرد کس لیا۔ سلیم ہولے ہولے بڑبڑا رہا تھا۔ اس کے الفاظ آپس میں یوں گڈمڈ تھے کہ کچھ سمجھ میں نہیں آ رہا تھا۔

وہ اپنے قدموں پر اچھلتا کودتا میرے کمرے میں آیا تھا۔ واپسی پر اسے عملاً اٹھا کر لے جایا جا رہا تھا۔

وہ راستے بھر بڑبڑاتا رہا لیکن اسلم، کراچی، دفتر اور سیل کے سوا کوئی پانچواں لفظ میرے پلے نہیں پڑ سکا۔ نشے میں ہونے کی وجہ سے وہ اپنی مادری زبان کا سہارا لینے پر مجبور تھا۔ وہ اپنی بساط سے زیادہ پی کر بھی سب سے بڑی پریشانی کو نہیں بھول سکا تھا۔ اس کے دفتر پر ہونے والی کارروائی مسلسل اس کے دماغ پر چوکے لگا رہی تھی۔

ان دونوں کا کمرا بھی کم و بیش میرے کمرے جیسا ہی تھا۔ میرے استقبال کے لیے کمرے میں بکھرے ہوئے سامان اور کپڑوں وغیرہ کو ادھر ادھر ٹھونسنے کی سر توڑ کوشش کی گئی تھی مگر اس کا بک جیسے کمرے میں دو افراد کی روزمرہ ضروریات کی اشیا کو ایک حد تک ہی سمیٹا جا سکتا تھا۔ وہاں ہر چیز منہ کو آ رہی تھی۔

ایلیزا کی مدد سے سلیم اکبر خان کو مدہوشی کے عالم میں مسہری پر ڈال کر میں سیدھا ہوا تو ایلیزا نے وحشت زدہ انداز میں میرا راستہ روک لیا۔

''اس نے بہت زیادہ پی لی ہے۔ یہ مر تو نہیں جائے گا؟'' اس نے گھبرائی ہوئی آواز میں پوچھا۔

''فکر مت کرو۔'' میں نے اس کے بازو پر تھپکی دے کر مربیانہ لہجے میں کہا ''ہر روز مر کر زندہ ہونے والے سخت جان لوگ اتنی آسانی سے نہیں مرا کرتے۔ صبح تک یہ ٹھیک ہو جائے گا۔''

اس نے کسی خوف زدہ ہرنی کی سی نظروں سے مسہری پر پڑے ہوئے اپنے سفری محبوب کی طرف دیکھا پھر اس کی التجائیہ نظریں میرے چہرے پر مرکوز ہو گئیں۔

میں نے سر جھکا کر نرمی سے اسے اپنے راستے سے ہٹایا اور کمرے سے باہر نکل گیا۔

میں باہر نکلا تو میری نگاہ اس متوسط قامت فلسطینی پر پڑی جو پنڈلیوں تک آئے ہوئے ایک رنگین لبادے میں سیڑھیوں کے کنارے پر کھڑا ہوا سگریٹ پی رہا تھا۔ آگے بڑھتے ہوئے اس کے وہاں موجود ہونے کی وجہ بھی میری نظروں میں آ گئی۔ اسی جیسے لبادے میں ملبوس ایک خاتون نچلی لینڈنگ پر واقع باتھ روم کا دروازہ کھول کر اندر جا رہی تھی اور وہ وہاں .... چوکیداری کر رہا تھا۔

وہ یقینی طور میاں، بیوی ہی تھے ورنہ کوئی مرد اس طرح دوسری عورتوں کی چوکیداری نہیں کرتا۔

وہ جوڑا بچت کے لیے سلیم والے فلور پر ہی ٹھہرا ہوا تھا۔ مگر باتھ روم سے محروم ایسے ہوٹلوں میں فیملی کے ساتھ قیام واقعی حوصلے کا کام ہے۔ ہر آن یہ دھڑکا لگا رہتا ہے کہ کسی راہداری یا باتھ روم میں کہیں کوئی بدقسمت شخص خواتین کے لیے عذاب نہ بن جائے۔

میں سگریٹ پھونکتے ہوئے اس فلسطینی کو سرسری نظروں سے دیکھتا ہوا نیچے اترتا چلا گیا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ لینڈنگ کے موڑ تک اس نے اعصابی دباؤ کے عالم میں میری نگرانی کی ہوگی۔

اس سستے ہوٹل میں روم سروس کا رواج نہ ہونے کے باعث گندے برتن صبح تک یوں ہی پڑے رہتے تھے۔ بھوک کے عالم میں جو خوشبوئیں بھلی اور اشتہا انگیز معلوم ہو رہی تھیں۔ پیٹ بھر جانے کے بعد بوجھل اور ناگوار لگ رہی تھیں۔ انتظامیہ نے اپنی سہولت اور عملے کے آرام کے لیے کمروں میں انٹرکام تک کی سہولت فراہم نہیں کی تھی۔ میں نے چند گہرے سانس لیے اور لباس تبدیل کیے بغیر بستر پر گر گیا۔

اس وقت صرف گیارہ بجے تھے۔ ذہن پر سرور خمار طاری ہونے کے باوجود آنکھوں میں نیند کا دور دور تک پتا نہیں تھا۔ میں بستر پر پڑا دیر تک کروٹیں بدلتا رہا پھر اٹھ کر سگریٹ سلگائی۔

کمرا کچھ زیادہ ہی چھوٹا ہونے کے باوجود بستر آرام دہ تھا۔ مجھے یقین تھا کہ بےچینی دور ہونے کے بعد ایک بار میری آنکھ لگ گئی تو دن چڑھے ہی ہوش آئے گا۔

رائل ہوٹل ایک بارونق علاقے میں واقع تھا۔ میں نے سونے سے قبل خود کو تھکانے کے لیے باہر نکلنے کا فیصلہ کر کے جیکٹ پہنی جیبیں ٹٹول کر پاسپورٹ، ٹکٹ اور پاؤنڈز ہونے کا یقین کیا اور باہر نکل کر کمرے کا دروازہ مقفل کر دیا۔

اسی وقت آہٹیں اور زور زور سے بولنے کی آوازوں کے ساتھ ایک قریبی کمرے سے شوخ رنگوں کے چست لباس میں ملبوس ایک سفید فام جوڑا برآمد ہوا۔ انگریزی کے لب و لہجے اور انداز سے وہ دونوں ہی امریکی نظر آ رہے تھے۔

مرد کی توجہ دروازے پر مرکوز تھی۔ عورت نے میری طرف دیکھا اور تنبیہی انداز میں مسکرانے لگی۔ میں نے مسکرا کر ہی جواب دیا اور زینوں کی طرف چل پڑا۔ مرد لندن کے موسم کو گندی گندی گالیاں دیتے ہوئے جلد از جلد فرانس کی طرف روانہ ہونے کے عزم کا اظہار کر رہا تھا۔ عام امریکیوں کی طرح وہ بھی بالکل بے پروا تھا۔ اسے ذرا بھی فکر نہیں تھی کہ اس کے بے ہودہ تبصرے سن کر کوئی انگریز بھڑک بھی سکتا ہے۔

اس وقت نچلے ہال میں میز کے پیچھے ایک دبلی پتلی اور چڑچڑی سی لڑکی بیٹھی ہوئی تھی۔ مجھے یوں محسوس ہوا جیسے مردوں نے لندن شہر کا کاروبار چلانے کی بیشتر ذمے داری صنف نازک پر ہی ڈالی ہوئی ہے۔ میں اس لڑکی پر ترس کھاتا ہوا میز تک پہنچا تو اس نے زبان ہلائے بغیر اپنی سوالیہ نگاہیں میرے چہرے پر مرکوز کر دیں۔ اس حالت میں وہ روبوٹ معلوم ہو رہی تھی۔

میں نے ترکی بہ ترکی کے مصداق خاموشی سے اپنے کمرے کی چابی اس کے سامنے ڈالی اور کچھ کہے

بغیر دروازے کی طرف جانے لگا۔ اس مرحلے پر وہ خاموشی توڑنے پر مجبور ہو گئی۔

"سر! کیا تم باہر جا رہے ہو؟" ظاہر ہے کہ وہ سوال میرے لیے ہی تھا۔

"تو کیا یہ دروازہ تمہارے کچن میں کھل رہا ہے؟" سیدھا جواب دینے کے بجائے میں نے اس سے ایک ٹیڑھا سوال کر ڈالا۔

میں نے اپنا لہجہ سپاٹ ہی رکھا۔

"اوہ! شاید میرا سوال غلط تھا۔" وہ سٹپٹا گئی "تم یقیناً باہر ہی جا رہے ہو گے۔ دو بجے تک میں یہیں موجود رہوں گی۔ تم اس کے بعد لوٹے تو شاید دروازہ کھلنے میں دیر ہو گی۔ دراصل میں دو بجے اپنے کمرے میں سونے کے لیے چلی جاتی ہوں۔"

"تو کیا دو بجے سو جانا تمہاری ملازمت کا ایک حصہ ہے؟" میں نے پوچھا۔

"یس سر!" اس نے خشک لہجے میں کہا "مجھے سات بجے بیدار ہو کر مہمانوں کے لیے ناشتا تیار کرنا ہوگا...... درمیان میں نیند خراب ہو جائے تو دوبارہ سونا مشکل ہو جاتا ہے۔ ویسے بھی میرے کمرے میں گھنٹی کی آواز کم ہی پہنچتی ہے۔"

اس نے مہذب پیرائے میں تاخیر سے لوٹنے کے جملہ نتائج سے آگاہ کر دیا تھا۔ ہوٹل کی مالکہ کرائے کم رکھنے کے لیے عملے سے دوہرے کام لے کر خاصے جوڑ توڑ کر رہی تھی۔ مجھے اس لڑکی پر رحم آنے لگا۔ میں نے کہا "ٹھیک ہے، مجھے بیرون ملک ایک فون بھی کرنا ہے۔ میں دو بجے سے پہلے لوٹ آؤں گا۔"

"تھینک یو!" پہلی مرتبہ اس کے ہونٹوں پر خفیف سی مسکراہٹ نمودار ہوئی۔

امریکی جوڑے کو اوپر سے نیچے آنے میں دیر ہو گئی تھی مگر وہ میرا درد سر نہیں تھا۔ کسی نے کہا تھا کہ دنیا میں بھٹکتے ہوئے لیے جوڑے اور بسیار خور امریکی سیاح عام طور پر نیم پاگل ورنہ سنکی ضرور ہوتے ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ

دونوں نے کمرہ بند کرنے کے بعد سیڑھیوں پر ہی بیٹھ فیصلہ کر لیا ہو۔

میں رائل ہوٹل سے باہر نکلا تو اس وقت بھی پھوار پڑ رہی تھی۔ برسات کی اس جھڑی میں بھیگ کیچڑ تک کراس میں خوار ہونے سے بہتر تھا کہ میں بستر ہی میں پڑا رہتا لیکن یہ بات اس وقت میری میں نہیں آئی اور میں تیز تیز قدموں سے ایک طرف ہو گیا۔

مسلسل برسات کی وجہ سے علاقے کی عمار دھلی دھلی اور نکھری ہوئی نظر آ رہی تھیں مگر ہر طرف جگ ہوئی روشنیوں پر خوابناک اداسی طاری تھی۔ سڑکو پر ٹریفک رواں تھا۔ فٹ پاتھ پر بھی لوگ برساتیاں اور چھتریاں لگائے آ جا رہے تھے لیکن ان کی تعداد نمایاں کمی واقع ہو چکی تھی۔

ایک عمارت کی آڑ لینے تک میں خاصا بھیگ چکا میری طرح برسات میں بھیگنے والوں کی تعداد بہت تھی۔ میرے لیے یہی غنیمت تھا کہ وہاں میں اکیلا احمق نہیں تھا۔

قریبی پب پر نظر پڑی تو میرے قدم خود بخود اس طرف اٹھ گئے۔ اس موسم میں پب کا گرم ماحول، میں رچی ہوئی خوشبوئیں اور لوگوں کا جوش و خروش سب سے بہتر ثابت ہو سکتا تھا۔

میں نے دروازہ آزمایا تو وہ مقفل تھا۔ اندر لوگ بھرے ہوئے تھے۔ ایسے مقامات پر روشنیاں عام طو پر کم ہی رکھی جاتی ہیں۔ میں گھوم کر دوسرے دروازے گیا تو وہ بھی بند تھا۔ معاً اندر سے گھنٹیوں کی آواز آئی ا میں وہاں سے آگے چل دیا۔

شہر کے پب عام طور پر گیارہ بجے بند ہو جا ہیں۔ پانچ منٹ پہلے اطلاعی گھنٹیاں بجا دی جاتی ہیں ان پانچ منٹوں میں زندہ دل اپنے جام دوبارہ لبریز کر لیتے ہیں۔ گیارہ بجے والی گھنٹیوں کے ساتھ دروازے بند کر دیے جاتے ہیں تاکہ نئے گاہک اندر داخل

ہوں۔ اندر والوں کو اپنے پیالے خالی کرنے کی سہولت حاصل رہتی ہے۔ بارٹینڈر ساقی گری کے لوازم سمیٹنے اور بساط لپیٹنے میں مصروف ہو جاتے ہیں۔

اندر رکے ہوئے گاہکوں کی یاد دہانی کے لیے گیارہ بجے کے بعد بھی وقفے وقفے سے گھنٹیاں بجائی جاتی ہیں۔ آخر میں کوئی مدہوش کسی میز پر سر اوندھائے نظر آئے تو عملہ اس کی بغلوں میں ہاتھ دے کر اسے سیڑھیوں کے ساتھ ڈال دیتا ہے اور پب کو تالے لگا کر گھروں کو چل دیتا ہے۔

شہر کے سارے پب بند ہو جانے کے احساس سے مجھے جھنجلاہٹ سی ہونے لگی۔ بارش میں بھیگ کر اسکاچ کا رہا سہا سرور بھی زائل ہو چکا تھا۔ میں نے واپسی کا راستہ لینے میں ہی عافیت جانی۔

سڑکوں پر کہیں بھی بارش کا پانی جمع نہیں تھا مگر گیلی سڑکوں پر چلتی ہوئی گاڑیوں کے ٹائر شوں شوں کی ایک مترنم آواز پیدا کر رہے تھے۔ ان کی طرف دیکھتے دیکھتے میری نگاہ ایک دکان پر پڑی جو شاید دیر تک کھلی رہتی تھی۔ وہاں بھانت بھانت کے بیگ، تھیلے، جیکٹ اور برساتیاں نظر آ رہی تھیں۔

میں نے دیکھ بھال کر مٹھی میں سما جانے والی ایک نرم اور مضبوط برساتی پسند کی جس کے ساتھ سر، کانوں اور گردن کو اپنے حصار میں لینے والی ٹوپی بھی منسلک تھی۔ دام پوچھے تو پندرہ پاؤنڈ۔

پندرہ کو شرح تبادلہ سے ضرب دینے کا نتیجہ شاید سیکڑوں میں تھا۔ میں نے برساتی کا جائزہ لیا۔ وہ کسی طرح اتنی مہنگی نہیں لگتی تھی۔ مسئلہ رقم کا نہیں، ایک بھیگے ہوئے سیاح کی مجبوری سے فائدہ اٹھانے کا تھا۔

"دس پاؤنڈ دے دوں؟" میں نے اسے نہایت فراخ دلانہ پیشکش کی۔

"کیوں؟" اس نے تنک کر پوچھا۔ "اس کی قیمت فروخت پندرہ پاؤنڈ ہے تو دس میں کیوں دوں؟"

میں لاجواب ہو گیا۔ اس کی بدتمیزی واضح تھی مگر مجبوری یہ تھی کہ اس وقت کوئی دوسری دکان نظر نہیں آ رہی تھی۔ میں نے جیب سے پانچ پانچ پاؤنڈ کے تین نوٹ نکال کر حقارت سے کاؤنٹر پر پھینکے اور آگے چل دیا۔ وہ گورا دکان دار میرا منہ دیکھتا رہ گیا۔

دکان سے آگے نکل کر میں نے سوچا کہ بھیگے کپڑوں پر برساتی پہننے کا کوئی فائدہ نہیں تھا۔ میں نے بلاوجہ ہی اس دکان دار کو اپنی مجبوری سے فائدہ اٹھانے کا موقع دیا تھا۔ کئی دن بعد جب مطلع صاف تھا میں اسی دکان پر رکا۔ اس وقت برساتی پانچ پاؤنڈ کی تھی۔

میری غیر متوقع واپسی نے ہوٹل والی لڑکی کو حیران کر دیا۔ میں اس سے چابی لے کر اوپر گیا۔ بھیگے کپڑے اتار کر دوسرا لباس پہنا اور پھر نیچے آ گیا۔

"باہر سے کافی بھیگ کر آئے ہو۔ کیا ٹرافالگر اسکوائر کی طرف نکل گئے تھے؟" مجھے کرسی پیش کر کے لڑکی نے پوچھا۔ ساتھ ہی وہ فون کے ڈائل پر لگا ہوا تالا بھی کھول رہی تھی۔

"کسی کو وقت دیا ہوا تھا۔" میں نے خفت سے بچنے کے لیے بات بنائی۔

"میں سمجھ گئی تھی کہ ایسی ہی کوئی بات ہو گی ورنہ اتنے گندے موسم میں کون گھر یا ہوٹل سے باہر نکلتا ہے۔" وہ عالمانہ لہجے میں بولی۔ اس کے سامنے رکھا ہوا ٹیلی وژن اس وقت بے جان تھا۔

اس وقت ایک بھی نہیں بجا تھا۔ مجھے معلوم تھا کہ ڈیرا میری کال کے انتظار میں سلگ رہی ہو گی۔ میں نے پہلے اسی سے بات کرنے کا فیصلہ کر کے ماسٹر رابرٹ ہوٹل کا نمبر ملا لیا۔

مسز روزی برڈ کا نام لیتے ہی آپریٹر نے کال ڈیرا کے کمرے میں منتقل کر دی۔ دوسری گھنٹی پر اس نے فون اٹھا لیا۔ اس نے خالص امریکی لہجے میں "ہائے روزی اسپیکنگ" کہا تھا۔

"میں نے کچھ خبریں دیکھی ہیں۔" میں نے معروف انگریزی الفاظ کے استعمال سے بھی گریز

کرتے ہوئے خالص اردو میں کہا۔

"قصہ چل پڑا ہے۔ میں چگی داڑھی والے کے پتے پر ہی ٹھہرا ہوں۔ تم سترہ نمبر کمرے میں سے مجھے بلوا سکتی ہو۔"

"خبریں تشویش ناک ہیں۔ اس وقت بات نہیں ہو سکتی۔ صبح اخبار غور سے دیکھ لینا۔ میں تمہارے جانے کے بعد مسلسل...... ٹی وی کھولے بیٹھی ہوں۔"

"ہو سکا تو کل کہیں ملیں گے مگر برساتی ضرور خرید لینا۔ یہاں اس وقت بھی خاصی بارش ہو رہی ہے۔"

"باہر سے آنے والی کسی بھیگی بلی کو دیکھ کر بتا رہے ہو یا خود باہر نکلے تھے؟"

"یہ آپ بیتی ہے۔ خود بھیگ کر آیا ہوں اور اب کراچی بات کروں گا۔"

"محتاط رہنا۔ پورا شہر ہل کر رہ گیا ہے۔ تمہارے دوست کا کیا حال ہے؟"

"اس وقت بے حال بلکہ بے سدھ ہے اور پوری طرح قابو میں آ چکا ہے۔ یہاں آنے کا ایک مقصد تو شاید پورا ہو ہی جائے گا۔ وہ مشروط طور پر واپس جانے پر آمادہ ہے ورنہ اس کے دماغ میں وہی منصوبہ تھا جو میں پہلے سے سمجھ رہا تھا۔ اول خان سے اسی بارے میں بات ہوگی۔"

"سب کو میری نیک تمنائیں پہنچا دینا۔ ہو سکے تو کوئی مجھ سے بھی بات کر لے۔"

"میں سمجھ رہا ہوں۔ تمہارا یہ پیغام سلطان شاہ کو دے دوں گا۔"

"کال آئے گی تو وہ ضرور بات کرے گا۔ تمہیں بیزحمت کرنے کی ضرورت نہیں۔"

مشکل یہ تھی کہ ہم فون پر اتنے سلگتے ہوئے مسائل کے بارے میں بات نہیں کر سکتے تھے۔ تھوڑی دیر تک ادھر اُدھر کی باتیں کرنے کے بعد میں نے فون بند کر دیا۔

"یہ بیرون ملک کال تو نہیں تھی۔" میرے فارغ ہونے پر ڈیوٹی پر موجود لڑکی نے کہا۔

"وہ اب ہوگی۔ یہ لوکل تھی۔" میں نے ہنس کر کہا اور کریڈل سے انگلی ہٹا کر نمبر ملانے لگا۔

"تمہارا نمبر مل جائے تو میں ڈائل منتقل کر کے سونے جا رہی ہوں۔ صبح برٹش ٹیلی کام سے اس کال کا بل معلوم کر کے تم سے رقم لے لوں گی۔ تمہارا نام سلیم اکبر خان ہے نا؟"

"اسلم خان۔" میں نے نمبر ملاتے ملاتے بے ساختہ اس کی تصحیح کی۔

"حیرت ہے!" اس نے چونک کر میز پر پڑا ہوا رجسٹر سنبھالتے ہوئے کہا "ریکارڈ پر تو سترہ نمبر کمرا سلیم اکبر خان کے نام پر ہے پھر تم کیسے وہاں پہنچ گئے۔"

آخری ہندسہ بھی ڈائل کر کے میں نے فون بند کر دیا "رجسٹر میں دماغ سوزی نہ کرو۔ سلیم اکبر اوپری منزل کے ایک کمرے میں الیزا نامی پولش لڑکی کے کمرے میں رہتا ہے۔ یہ کمرا اس نے آج ہی میرے لیے بک کرایا ہے مگر ریکارڈ میں اسی کے کوائف لکھے گئے ہیں۔"

"غیر ملکی سیاحوں کے بارے میں یہاں کے ضابطے بہت سخت ہیں۔ پتا نہیں یہ کس کی غلطی ہے۔" وہ رجسٹر کے متعلقہ صفحے کا جائزہ لیتے ہوئے بولی "اس وقت سلیم اکبر خان عملاً ہوٹل کے دو کمروں میں رہ رہا ہے جب کہ تم کہیں بھی نہیں ہو۔"

"یہ غلطی نہیں، اسے تم رعایت کہہ سکتی ہو۔ سلیم اکبر اس ہوٹل کا پرانا گاہک ہے۔" میں نے اس کی الجھن دور کرنے کی نیت سے کہا "تمہاری مالکہ نے میرا کمرا بھی اسی کے نام لکھ لیا ہے۔"

"اوہ! یہ مجھے نہیں معلوم تھا۔ دراصل اس ہوٹل میں آج میرا پہلا ہی دن ہے۔ کچھ بھی ہو، یہ ضابطے کی سنگین خلاف ورزی ہے۔ میں صبح مسز رینالڈ سے بات کروں گی۔"

میں نے اندازہ لگایا کہ اس کی الجھن فاصلے سے زیادہ فون بل کے بارے میں تھی۔ "رقم سلیم اکبر دے گا یا میں اس کی ذمے داری قبول کرلوں گا۔

"مسز رینالڈ سے ضرور بات کرلینا۔ اب میں دوبارہ نمبر ملا رہا ہوں۔ فی الحال تم یہ رکھ لو۔" اس سے بات کرتے ہوئے میں نے پچاس پاؤنڈ کا ایک نوٹ اس کے حوالے کردیا" فون بل کاٹ کر بقیہ رقم صبح لوٹا دینا۔ یہ میں تمہاری تسلی کے لیے دے رہا ہوں۔"

"شکریہ!" اس نے بلا تامل نوٹ لے لیا" لمبے فاصلے کی فون کال بعض اوقات اس سے بھی زیادہ مہنگی ثابت ہوتی ہے۔ ایک دن کی ملازمت میں اتنا بڑا رسک نہیں لے سکتی۔"

"ابھی دو بجنے میں کافی دیر ہے۔ تم کال ختم ہونے پر بھی حساب کتاب کرسکتی تھیں۔"

"سب مہمان اندر آچکے ہیں۔" اس نے خالی کی بورڈ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے بتایا" مجھے سخت نیند آرہی ہے۔ تم بھی آگئے ہو تو اب نیند کو روکنا میرے بس سے باہر ہے..... ایسا نہ ہو کہ صبح ناشتے میں دیر ہو اور مجھے نوکری سے جواب مل جائے۔ تم بھی صبح فون کرسکتے تھے۔"

"صبح مطلوبہ آدمی نہیں ملے گا۔" میں نے نمبر ڈائل کرتے ہوئے کہا" پچاس پاؤنڈ تمہاری جیب میں ہیں۔ اب اس بحث کو ختم ہوجانا چاہیے۔"

وہ کچھ نہیں بولی۔ میں نمبر ڈائل کرکے سلسلہ ملنے کا انتظار کررہا تھا۔ طویل سکوت کے بعد کراچی میں میرے فلیٹ کے فون کی گھنٹی بجنے کی آواز آئی۔ پھر دوسری گھنٹی بجی۔

اول خان سحر خیز آدمی تھا لیکن ایسا بھی نہیں کہ صبح کے ساڑھے چار بجے فون کے قریب موجود ہو۔ تیسری گھنٹی پر سلطان شاہ کی نیند میں ڈوبی ہوئی آواز سنائی دی۔

"کیا حال ہے؟ میں لندن سے اسلم بول رہا ہوں۔" میں نے خوش ہو کر کہا۔

گفتگو کا سلسلہ شروع ہوتے ہی لڑکی نے ڈاکر لاک کرکے میری طرف ہاتھ لہرایا اور سونے کے لیے چل دی۔ وہ اس کا ذاتی معاملہ تھا۔ وہ بیٹھی بھی رہتی تو کوئی فرق نہ پڑتا کیونکہ وہ اردو میں ہونے والی گفتگو کا ایک لفظ بھی نہیں سمجھ سکتی تھی۔

"اوہ۔ خیریت تو ہے۔ تمہیں اس وقت فون کی ضرورت کیسے پیش آگئی؟" صبح کے اولین لمحات میں میری آواز پہچان کر سلطان شاہ کی آواز سے نیند کے اثرات کافور ہوگئے تھے۔

"اگر اول خان موجود ہے تو اسے جگا دو۔ مجھے اس سے اہم بات کرنی ہے۔" میں نے سنجیدگی سے کہا۔ "یہ غزالہ کہاں ہے؟ کیا اس کے کمرے میں ایکسٹینشن نہیں ہے؟"

"وہ خراب ہوگیا ہے۔ ویسے غزالہ بھی دروازے پر آگئی ہے..... لو تم اول خان سے بات کرلو۔"

شاید فون کی گھنٹی اور پھر سلطان شاہ کی آواز سے اول خان کی آنکھ کھل گئی تھی۔

"اگر تمہارے ذہن پر نیند کا خمار نہ ہو تو مجھے کچھ کہنا ہے۔" اول خان کی آواز سن کر میں نے کہا۔

"میں پوری توجہ سے سن رہا ہوں۔ اپنی بات شروع کرنے سے پہلے یہ سن لو کہ تمہارے دونوں مہمان آج صبح کراچی سے روانہ ہورہے ہیں۔ اگر ان کا راستے میں رکنے کا پروگرام نہ ہوا تو وہ شام تک لندن میں ہوں گے اور پھر تمہاری مصروفیت شروع ہوجائے گی۔"

"مصروفیت شروع ہوچکی ہے۔ یہ اچھا ہے کہ [illegible] آج ہی نکل آئیں گے۔ مگر سلیم کے بارے میں معاملہ [illegible] ہے۔ دفتر کی سیل ٹوٹی تو وہ پاکستان کا رخ نہیں کرے گا۔ میں چاہتا ہوں کہ تم اسے پاکستان واپس آنے کا موقع دو۔ وہ اعلمی میں خطرناک کھیل کھیلتا رہا ہے۔"

"تم جیسا چاہو گے ہو جائے گا۔ یہاں جان [illegible]

ہوگا۔ وہ آ گیا تو پھر اسے نقشوں سمیت رنگے ہاتھوں پکڑا جائے گا۔ کیا یہ بات اس کی سمجھ میں نہیں آ جائے گی کہ اسے گھیرا جا رہا ہے۔"

"میں ایک اتفاقی دوست بن کر سیل کھلوانے کی کوشش کر رہا ہوں' اس کے فرشتوں کو بھی اصل معاملے کی ہوا نہیں لگی ہے۔ اس نے خود اعتراف کیا ہے کہ وہ مدن کے غائب ہونے سے خوف زدہ ہو کر پاکستان سے فرار ہوا تھا اور اب اس کا دفتر عتاب کا نشانہ بنا ہوا ہے۔ اس کا خیال ہے کہ سیل کھل گئی تو اسے کاغذات اور نقشوں کی نقلیں تلف کرنے کا موقع مل جائے گا۔"

"ٹھیک ہے۔ کاغذی خانہ پری کے بعد آج سیل ہٹا دی جائے گی مگر اس کا منیجر حراست میں رہے گا۔ کہانی کچھ یوں بنائی پڑے گی کہ چودری چکاری منیجر کر رہا تھا۔ فرم کا ان غیر قانونی دھندوں سے کوئی تعلق نہیں تھا اس لیے دفتر مالکان کو واپس کیا جا رہا ہے۔"

"وری گڈ...... وہ خود بھی یہی کہانی لے کر پاکستان پہنچے گا۔ میں اس سے یہی کہوں گا کہ میں نے اپنا کام کر لیا ہے۔ کام ہونے یا نہ ہونے کا انحصار اس کے مقدر پر ہے۔ خوش خبری اسے اپنے ذرائع سے ہی ملنی چاہیے۔ اس کام میں پولیس والے کچھ پیسے بنا لیں تو اور بہتر ہوگا۔ سارا چکر حقیقی معلوم ہوگا۔"

اول خان کی ہنسی کے ساتھ آواز آئی "ہماری جاہبت پر رشوت ستانی کی فرمائش بہت عجیب ہے۔ اس کا بھی کوئی نہ کوئی بندوبست کرنا پڑے گا۔ چاہو تو میں ہوٹل فون کر کے تمہیں کام پورا ہونے کی اطلاع دے دوں۔"

"میں اب وہاں نہیں ہوں' روزی وہاں منتقل ہوگئی ہے۔ میں ایک چھوٹے سے مرکزی ہوٹل میں ہوں جہاں فون کرنے یا سننے کے لیے سیڑھیاں اتر کر کاؤنٹر پر آنا پڑتا ہے۔"

"پھر وکرم تم سے کہاں رابطہ کرے گا؟" اول خان کے اس بے ساختہ سوال نے مجھے چکرا کے رکھ دیا۔ اپنے چکر میں الجھ کر اس اہم ترین نکتے کو میں یکسر فراموش کر بیٹھا تھا۔

بہ ظاہر تھا کہ اول خان نے احتیاط کے طور پر بدری ناتھ کے لیے وکرم کا پرانا نام استعمال کیا تھا۔

"اس کے آنے کی اطلاع مل گئی ہے تو اس بارے میں کچھ نہ کچھ کرنا پڑے گا۔" میں نے پر فکر لہجے میں کہا "تم میرا نیا نمبر لکھ لو اور ہاں، ذرا ماسٹر رابرٹ ہوٹل فون کر کے روزی سے بات کر لینا۔ وہ تم لوگوں کی آواز سننے کو ترسی ہوئی ہے اور بالکل تنہا ہے۔"

"ہوٹلوں کا یہ ہیر پھیر میری سمجھ سے باہر ہے۔"

اول خان ایک گھاگ آدمی تھا اور اپنے شعبوں میں اڑتی چڑیاں کے پر گن لینے کا وصف رکھتا تھا۔ اس نے میری باتوں سے لندن میں گڑبڑ کی بو سونگھ لی تھی۔

"یہ باتیں پھر کسی وقت ہوں گی۔" میں نے موضوع بدلنے کے لیے جلدی سے کہا "یہاں کی فرصت کرو۔ موقع نکال کر میں کسی پبلک بوتھ سے بات کروں گا تو تمہیں اچھی خبر بھی سناؤں گا۔"

"یہاں بھی کچھ سمجھ میں نہیں آ رہا۔" مجھ سے چھپانے کے باوجود اول خان اپنی بعض پریشانیوں کے اظہار پر مجبور تھا "وہ نادرہ کے گھر پر بھیجی جانے والی فضائی مہم کی مکمل ناکامی پر سخت برہم تھا۔ میرے آدمی نے اپنے لاسلکی آلے پر ہونے والی اس کی اور وکرم کی جو باتیں سنی تھیں ان کی رپورٹ ملنے پر مجھے قوی اندیشہ تھا کہ وکرم کا پروگرام ٹھپ ہو کر رہ جائے گا اور تمہیں واپس آنا پڑے گا مگر وہ آج نکل رہے ہیں۔ میری چھٹی حس بتا رہی ہے کہ اس پورے قصے میں کہیں نہ کہیں کوئی گڑبڑ ہو چکی ہے۔"

"تم کس قسم کی گڑبڑ کا اندیشہ محسوس کر رہے ہو؟" میں نے فکرمندی سے پوچھا۔

"کسی نتیجے پر پہنچ چکا ہوتا تو تمہیں ضرور بتاتا۔ ہو سکتا ہے کہ علی شیر کے غائب ہونے کی خبر سے اسے شبہ ہوا ہو۔ وکرم کا ساتھی راجن بھی اسے دغا دے سکتا ہے۔

اسے اندر کی بہت سی باتیں معلوم ہیں۔"
"ایسی خطرناک باتیں مت کرو۔ اگر راجن کو لاسکی آلے پر قبضہ کر کے اپنے بڑے سے بات کرنے کا موقع مل چکا ہے تو سمجھ لو کہ وقت کا پہیا الٹا چل پڑے گا۔ اس نے بتا دیا ہوگا کہ علی شیر کو یرقان نہیں ہوا تھا۔ وہ اس سے ملنے سے گریز کر رہا تھا۔ اس کے علم کے مطابق علی شیر شمالی علاقوں کی طرف نکلا ہے۔ راجن نے علی شیر کی کسی دوست کے گھر منتقلی کی رپورٹ دی ہوگی۔ یہ تضاد اس کے علم میں آچکے ہیں تو کھیل ختم سمجھو۔"
"ضروری نہیں کہ ایسا ہی ہوا ہو۔" اول خان نے میری تشویش کا اندازہ لگا کر تشفی آمیز لہجے میں کہا "مگر یہ امکانات اپنی جگہ پر بہت قوی ہیں۔ اسی لیے کہہ رہا ہوں کہ تم محتاط رہو۔"
"میں تو پہلے ہی بہت محتاط ہوں۔ ہوٹل کی تبدیلی اسی احتیاط کا نتیجہ ہے۔"
دوسری طرف چند ثانیوں کے لیے خاموشی چھا گئی جیسے اول خان زبان کھولنے یا نہ کھولنے کے بارے میں کوئی فیصلہ نہ کر پا رہا ہو۔ آخر اس نے جھجکتے ہوئے کہا "اگر وکرم شبہات کی زد میں آگیا ہے تو اس پر شکاری کتے مامور ہو سکتے ہیں جو دور رہ کر اس کا پیچھا کرتے رہیں اور پھر اس کے ذریعے اصل ہدف تک پہنچنے کی کوشش کریں..... تم میری بات سمجھ رہے ہو نا؟"
"اچھی طرح۔" میں نے اپنے معدے میں پڑتی ہوئی گرہوں کو بھول کر کہا "بظاہر علی شیر ان کا ہدف ہوگا۔ اس کا تو یہ مطلب ہوا کہ وکرم کو چارا بنا کر بڑی مچھلی کا شکار کھیلنے کی کوششوں کا آغاز ہو چکا ہے۔"
"بالکل..... مجھے بالکل یہی خوف ہے۔" ریسیور پر اول خان کی اضطراری آواز ابھری۔
"تم بے فکر رہو۔ اب میرے ذہن میں آنے والے وقت کا نقشہ ذرا صاف ہو گیا ہے۔ میں اسی کے مطابق اپنا لائحہ عمل بناؤں گا۔ یہ اچھا ہوا کہ میں وکرم کے پہنچنے سے پہلے ہوٹل چھوڑ چکا ہوں۔ اس کے پاس میرا کوئی سراغ موجود نہیں ہونا چاہیے۔ وہ آئے گا تو میں خود ہی اس سے رابطہ کروں گا۔"
"یہ معاملات تم مجھ سے بہتر سمجھ سکتے ہو۔ میں نہ چاہتے ہوئے بھی تمہیں ہر بات صاف صاف بتا دی ہے۔" ایک گہرے سانس کے بعد اس کی آواز ابھری "چاہو تو تم اب بھی لوٹ سکتے ہو۔"
"صورت حال واضح ہونے سے پہلے میں اپنا بزدلانہ فیصلہ نہیں کر سکتا۔" اس وقت تک میرے وجود پر طاری ہونے والی غیر ارادی اعصابی لہر معدوم ہو چکی تھی۔ میں نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا "کل پرسوں کے اخبارات وغیرہ میں عالمی خبروں پر نظر رکھو گے تو بعض باتیں خود بخود تمہاری سمجھ میں آجائیں گی۔ میرے لیے انہیں دہرانا ممکن نہیں ہے..... اب ذرا سلطان شاہ سے بات کرا دو۔"
"ایک خبر پر میرا ماتھا ٹھنکا تھا۔" اول خان کی تحیر زدہ آواز آئی۔ "رات گیارہ بجے کی خبروں میں لندن کے ایک خاص جنوبی علاقے میں کسی سفارتی جوڑے کے قتل کی ابتدائی خبر آئی تھی..... اوہ خدا! اسلم! شکاریوں کے غول کے سامنے بھیڑیا بن کر جھپٹنے کی کوشش مت کرو۔ بھیڑ بن کر کسی کونے میں دبک کر مناسب وقت کا انتظار کرو۔ یہ تم کیا کر رہے ہو؟ کیوں اپنے پاؤں پر خود کلہاڑی چلانے کی کوشش کر رہے ہو۔"
"جذباتی نہ بنو!" میں نے سرد آواز میں کہا "دنیا بھر سے ہر روز سیکڑوں دہشت گردیوں کی خبریں آتی ہیں۔ ہم کس کس کو روکیں گے.....؟ ہر الزام کسی ایک نام پر عائد نہیں کیا جا سکتا۔ پتا نہیں وہ کون تھا۔ تم اخبار دیکھتے رہو۔ شاید مایوسی کی فضاؤں میں اچھی خبریں تمہیں پڑھنے میں آجائیں۔"
"تم خود سر ہو۔" اول خان کی تھکی ہوئی آواز سنائی دی پھر سلطان شاہ لائن پر آگیا۔
"تم سفری دستاویزات لینے گئے تو اس کا کیا ردعمل تھا؟" میں نے کسی تمہید کے بغیر پوچھا۔

"خشک، سرد اور سپاٹ۔ بالکل پہلے جیسا۔ میں وہ بند لفافہ لے کر آ گیا۔"

"تو تب؟" میں نے سوال کیا۔

"کوشش کی گئی تھی۔ میں ٹیکسی میں گیا تھا۔ واپسی پر میں پیرس مارکیٹ میں جا گھسا۔ وہاں کی بھول بھلیوں سے نکل کر میں ایک رینگتی ہوئی بس میں چڑھ گیا۔ پاپوش نگر میں بس سے اترا تو میدان صاف تھا۔ میں گھر لوٹ آیا۔ لفافہ منزل تک پہنچانے کا کام اول خان نے کیا تھا۔"

"میں نے اول خان سے کہا ہے۔ تم سے بھی کہہ رہا ہوں کہ میرے دیے ہوئے نمبر پر روزی ہر دو سے بات کر لینا۔ وہ بری طرح تنہائی کا شکار ہے۔ یہ ضروری ہے۔"

"پھر تم کہاں ہو؟" میری ہدایت نے غالباً اسے چونکا دیا تھا۔

"ایک بار بتا چکا ہوں کہ ہم الگ الگ رہ رہے ہیں۔" میں نے تلخی سے جواب دیا۔ "بار بار ایسے احمقانہ سوال مت کیا کرو جن کا کوئی مقصد نہ ہو۔"

"تمہیں روزی کی تنہائی کی فکر ہے۔" میرے پھنکارنے پر وہ دبنے کے بجائے برہم ہو گیا۔ "کچھ اس کی بھی پروا ہے جو اول خان کی باتیں سن کر منہ میں دوپٹا ٹھونسے بلک رہی ہے۔ تم کیا کرتے پھر رہے ہو......؟ کیا چاہتے ہو......؟ یہ عورت ان ہی دھڑکوں میں ایک روز سسک سسک کر مر جائے گی۔"

"یہ مقدرات ہیں جو اٹل ہوتے ہیں۔" میں نے دل پر جبر کر کے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "مصائب کسی کا پیچھا کرنے لگیں تو وہ تحت الثریٰ میں بھی ان سے نہیں بچ سکتا۔ میری ساری محبتیں اور ہمدردیاں رونے والی کے لیے ہیں۔ میں ہزاروں میل دور بیٹھ کر اس کی سسکیاں نہیں سن سکتا۔ میرا پیار اسے پہنچا دینا۔"

ریسیور رکھتے ہوئے میرے کان میں ایک دبی دبی سسکی کی آواز آئی۔ شاید سلطان شاہ نے میری بات شروع ہوتے ہی ریسیور غزالہ کو دے دیا تھا اور وہ سانس روکے میری باتیں سنتی رہی تھی۔ میرے آخری فقرے پر شاید اس کے ضبط کے بندھن ٹوٹ گئے اور اس کی ایک سسکی میرے کانوں تک پہنچ گئی۔

کریڈل سے پہلے میرا ہاتھ نہ رک سکا۔ مشینی انداز میں میں فون بند کر چکا تھا۔ غزالہ کی آواز نے میری روح تک کو تڑپا کر رکھ دیا اور میں اس کو دلاسا دینے کے لیے بے چین ہو گیا مگر فون بے جان تھا، ڈائل مقفل تھا اور فون کی رکھوالن چابی لے کر سونے کے لیے جا چکی تھی۔

میں خاموشی سے سر جھکا کر زینوں کی طرف بڑھتا چلا گیا۔ اس وقت میرے ذہن میں ایک سناٹا سا گونج رہا تھا۔ اول خان سے ملنے والی خبروں اور پھر غزالہ کی موہوم سی آواز نے میری سوچنے سمجھنے کی صلاحیتیں ماؤف کر دی تھیں۔ کمرے میں پہنچ کر میں نڈھال سا ہو کر بستر پر گر گیا۔

پتا نہیں میں کب تک بے چینی سے کروٹیں بدلتا رہا۔ نرم سا بستر اس وقت مجھے کانٹوں بھری سیج کی طرح محسوس ہو رہا تھا پھر کسی وقت میری آنکھ لگ گئی۔ یہ سچ ہے کہ نیند بڑی ظالم شے ہے۔ آتی ہے تو پھانسی کے تختے پر بھی آ جاتی ہے۔

پھر مجھے یوں محسوس ہوا جیسے کسی نے بھرے ہوئے ریوالور کی سیاہ آہنی نال میری کنپٹی پر رکھ کر گولی چلا دی ہو۔ دھماکا ہوتے ہی وحشت سے میری آنکھ کھل گئی۔

اندھیرے کمرے میں میرے سوا کوئی سایہ تک نہیں تھا۔ میں نے غیر ارادی طور پر اپنی کنپٹی پر ہاتھ پھیرا تو وہ خشک اور صحیح سلامت تھی۔ بس کوئی میرے کمرے کا دروازہ پیٹ رہا تھا۔ میرے ذہن کے بے نام گوشوں میں پنجے گاڑے ہوئے اندیشوں نے عالم خواب میں اسی آواز کو فائر کے دھماکے میں بدل دیا تھا۔

میں بستر پر پڑا اینڈتا رہا پھر باہر سے سلیم کی دبی دبی آواز آئی۔ "یار اب اٹھ بھی جاؤ...... دس بجنے کے

بعد یہاں ناشتا نہیں ملتا۔ کب تک پڑے سوتے رہو گے؟"

سلیم کی بے وقوفی پر میں مسکرائے بغیر نہ رہ سکا۔ وہ گہری نیند سوئے ایک شخص کو جگانے کی کوشش میں مصروف تھا اور لمبے لمبے ڈائیلاگ بول رہا تھا جیسے سونے والا وہ سب سن اور سمجھ رہا ہو۔

چند ثانیوں بعد میں نے اٹھ کر دروازہ کھول دیا۔ وہ پوری تیاری کے ساتھ راہداری میں موجود تھا۔ اس کے چہرے سے بدحواسی مترشح تھی۔ مجھے دیکھتے ہی اس نے اپنی رسٹ واچ میرے سامنے کر دی" ساڑھے نو بج چکے ہیں۔ میرے ساتھ ایلیزا بھی تمہارے انتظار میں بھوکی بیٹھی ہے۔ کب ناشتا کرو گے؟"

ناشتا صرف ایک بہانہ تھا۔ اس کے ذہن پر اس کا اپنا مسئلہ سوار تھا۔ ناشتا کرنے کے بعد وہ مجھے کراچی سے رابطہ کرنے پر مجبور کرتا مگر میں نے اسے آنکھ مار کر کہا" تم تہ خانے میں پہنچ کر ناشتا منگواؤ، میں پانچ منٹ میں تیار ہو کر وہاں آتا ہوں۔"

رات کی بسیار نوشی کی وجہ سے اس کے پپوٹے متورم تھے، چگی داڑھی سے جھانکتے ہوئے رخساروں پر ہلکی سی سرخی امڈ آئی تھی۔ اس کے سوا وہ مے نوشی کے اثرات سے آزاد نظر رہا تھا۔

"جلدی اتر آنا۔ کراچی ہم سے چار گھنٹے آگے ہیں۔ وہاں بات کرنے میں دیر کی تو آج کا دن ضائع ہو جائے گا کچھ بھی نہ ہو سکے گا۔" وہ اس قدر سہما ہوا تھا کہ واپس جاتے جاتے بھی دل کی بات کو زبان پر آنے سے نہ روک سکا۔ اس کا بس چلتا تو وہ مجھے اسی حلیے میں لے جا کر فون کے پاس کھڑا کر دیتا۔

اسے روانہ کرنے کے بعد میں اپنا تولیا اور صابن لے کر پچھلی لینڈنگ پر بنے ہوئے غسل خانے میں جا گھسا جو کمرے کی طرح خاصا تنگ تھا مگر وہاں شاور اور پردے میں گھرے ہوئے باتھ ٹب سمیت ہر سہولت میسر تھی۔ برابر کے دونوں باتھ روم زیر استعمال تھے، غسل خانہ سلیم کی پیش گوئی کے مطابق خالی تھا۔

ریلنگ پر ستا ہوا پردہ پھیلا کر میں نے گرم شاور کھولا تو پانی کی آواز کے ساتھ ہی برابر کے کسی باتھ روم میں موجود کسی خاتون نے دھیمی آواز میں گنگنانا شروع کر دیا۔ شائستہ لوگ ایسی مصروفیات سے عموماً بے آواز گزر جاتے ہیں۔ لیکن وہاں مبارزت طلبی کے سے تیور تھے۔ ہم سا ہو تو سامنے آئے۔ میں غسل کر رہا تھا اور جواب آں غزل کے طور پر کوئی بھی کارروائی کر سکتا تھا۔ جس کے لیے چھت سے نیچی مشترکہ دیواریں دعوت انگیز تھیں مگر وہ مقام ایسی سرگرمیوں کے لیے موزوں نہیں تھا۔ اس خاتون کی بدذوقی پر کڑھتا ہوا، میں نیم گرم پانی کی تیز دھاروں سے لطف اندوز ہوتا رہا اور مجھے پتا بھی نہ چل سکا کہ سروں کی ملکہ نے اپنے مرغوب ٹھکانے کو کب خیرباد کہا۔

لباس تبدیل کر کے میں جلدی جلدی نیچے پہنچا تو دیر ہو جانے کے باوجود وسیع تہ خانے کی بیشتر میزیں رنگ رنگ کے لوگوں سے آباد تھیں۔ سیر و تفریح کے دنوں میں بھی آدمی کو صبح سویرے اٹھنا پڑے تو گھر اور دفتر کا تصور کر کے طبیعت میں تکدر پیدا ہوتا ہے جو سارے موڈ کو غارت کر دیتا ہے۔ دیر سے آنے والے صحیح معنوں میں سیاح تھے اور اس رمز سے واقف تھے۔

"کراچی کب فون کرو گے؟" میرے بیٹھتے ہی سلیم نے پھر اپنا سوال داغ دیا۔

مجھے غصہ آ گیا" آؤ پہلے فون کر لیتے ہیں، ناشتا بعد میں ہوتا رہے گا۔"

مجھے اٹھتا دیکھ کر سلیم کے ساتھ ایلیزا بھی بری طرح بوکھلا گئی۔ اردو اس کے پلے نہیں پڑی تھی۔ وہ ہونقوں کی طرح ہم دونوں کو باری باری دیکھے جا رہی تھی۔

"تم برا مان گئے۔" سلیم خفت آمیز ہنسی کے ساتھ مجھے دوبارہ بٹھاتے ہوئے بولا" میرا مطلب تھا کہ میرا کام یاد رکھنا۔ فون تو دس پندرہ منٹ بعد بھی کیا جا سکتا

ہے مگر اتنی دیر بعد ناشتا نہیں ملے گا۔"

وہ انتہائی واہیات اور خود غرض شخص تھا۔ میرے بگڑ کنے کے باوجود اس نے دس پندرہ منٹ کا ذکر کر کے مجھے دی جانے والی مہلت کا تعین کر دیا تھا۔ میں نے از خود اسے کچھ نہ بتانے کا فیصلہ کر لیا۔

میں نے دو ابلے ہوئے انڈوں، ڈبل روٹی کے سنکے ہوئے پارچوں، مکھن اور چائے پر مشتمل سرکاری نیتی ہوٹل کے کرائے میں شامل ناشتے سے شغل کرتے ہوئے دیکھا کہ رات والی لڑکی اپنے کپڑوں پر سفید ایپرن باندھے یوں میزوں کے درمیان دوڑتی پھر رہی تھی جیسے اس کی پتلی پتلی ٹانگوں میں بجلی سی بھری ہوئی ہو۔

پیالیوں میں گرم گرم چائے اور کافی انڈیلتی ہوئی وہ ہماری میز پر آئی تو اس کے ہونٹوں پر مسکراہٹ پھیل گئی۔ اس کے دونوں ہاتھوں میں چائے اور کافی سے بھرے ہوئے دو جگ تھے۔ پرجوش ہیلو کے ساتھ اس نے مجھے آگاہ کیا کہ میری کال کا بل ساٹھ پاؤنڈ بنا تھا جو مجھے ناشتے کے بعد ادا کرنا تھا۔

وہ گفتگو انگریزی میں ہوئی تھی اس لیے لڑکی کے جانے کے بعد ایلیزا نے حیرت سے پوچھا "اتنی لمبی اور مہنگی فون کال تم نے کس خوش نصیب لڑکی کو کی تھی؟"

"لڑکی نہیں، وہ خوددار مونچھوں والا ایک مرد تھا۔" میں نے سلیم پر ملامت آمیز نظریں ڈالتے ہوئے جواب دیا "اور کام تمہارے بوائے فرینڈ کا تھا۔ یہ بھی......"

"چھوڑو!" سلیم نے میری بات درمیان سے ہی اچک لی۔ "اسے کیوں ساری بات بتا رہے ہو۔ کیا تم نے رات کو ہی کراچی بات کر لی تھی؟" یہ فقرے اس نے اردو میں ادا کیے تھے۔

"شراب پی کر تم تو کسی مگر مچھ کی طرح پھیل گئے تھے مگر مجھے اپنے وعدے کا پاس تھا۔ تمہارے کام کے لیے مجھے اپنی رات کالی کرنی پڑی کیونکہ میرا دوست صبح سات بجے گھر سے دفتر کے لیے نکل جاتا ہے۔"

"کمال ہے کہ پاکستان میں بعض بڑے افسر اب بھی اتنے فرض شناس ہیں۔" اس نے تعجب سے کہا "تمہارے انداز سے اندازہ ہو رہا ہے کہ بات لمبی ہوئی ہوگی۔ یہ بتاؤ کہ نتیجہ کیا رہا؟"

"وہ فرض شناس ہی نہیں، ایمان دار بھی ہے۔ وہ مان ہی نہیں رہا تھا کہ کوئی ملازم اپنے مالک کی مرضی کے بغیر کاروباری دھاندلی یا بے ایمانی کر سکتا ہے۔ میں نے بڑی مشکل سے اسے سمجھایا کہ اپنی بیرون ملک مصروفیات کی وجہ سے تم اپنے منیجر کو اختیارات دینے پر مجبور ہوئے اور اس نے بالا ہی بالا گل کھلانے شروع کر دیے......"

"واہ......!" سلیم بے اختیار بول پڑا "تم بہت دور کی کوڑی لائے۔ یہ جملے میں اپنے بیان میں بھی ڈال دوں گا...... تم نے ضرور اسے قائل کر لیا ہوگا۔"

"وہ میری فراہم کی ہوئی معلومات کی بنیاد پر اپنی سی کوشش کرے گا۔ اوپر سے کوئی دباؤ نہ ہوا تو سیل کھلوانے میں کامیابی ہو سکتی ہے۔ بات ہاتھوں سے نکل گئی تو اللہ کی مرضی۔ ایسی صورت میں بھی چالان اس طرح بنے گا کہ کورٹ سے تمہارے حق میں فیصلہ ہو جائے۔"

سلیم کا چہرہ لٹک گیا۔ "یہ تو کوئی بھی بات نہ ہوئی۔ وہ بہانہ کر دے گا کہ بات اوپر جا چکی تھی۔"

"میں اسے جانتا ہوں۔ وہ مجھ سے جھوٹ نہیں بولے گا۔ دو تین دن میں نتیجہ سامنے آ جائے گا۔"

"آج کچھ نہیں ہو سکے گا؟" سلیم کی مایوسی میں اضافہ ہوتا جا رہا تھا اور میں خود بھی اسے کوئی واضح یقین دہانی کرانے کے موڈ میں نہیں تھا۔ اسے ٹریپ کرنے کا وہی فول پروف طریقہ تھا۔

"آج کا اس نے ذکر نہیں کیا۔" میں نے چائے کی پیالی سے آخری گھونٹ لے کر کہا۔

"کام بن گیا تو تمہارے کتنی خرچ ہوگی؟" اس نے

دھیمی ڈھالی آواز میں پوچھا۔

"فون کے باسٹھ پاؤنڈ کے سوا ایک پیسہ بھی خرچ نہیں ہوگا۔ اس میں سے پچاس پاؤنڈ میں پیشگی ادا کرچکا ہوں۔ بارہ پاؤنڈ کا قرضہ باقی ہے۔"

"یہ پوری رقم میں دوں گا۔ ویسے مجھے تمہاری باتوں سے ناامیدی جھلکتی ہوئی نظر آرہی ہے۔ گہرے تعلقات ہوں تو آدمی دو منٹ میں اپنی بات منوا لیتا ہے۔ تم نے نہ جانے کتنی دیر تک اس سے مغز زنی کی ہوگی۔"

"میں نے اپنے ترکش کا ہر تیر چلا لیا۔ اب بات تمہارے نصیب کی ہے۔ میری پوری رات کالی ہوئی۔ اس وقت تم نے میری نیند خراب کی۔ اب تمہاری سزا یہ ہے کہ باہر سے میرے لیے دو تین اخبارات لاؤ۔ کمرے سے جھوٹے برتن اٹھواؤ اور کمرا صاف کرو تاکہ میں اپنی نیند پوری کرسکوں۔"

"اخبار میں لے آؤں گا۔" اس نے فرماں برداری سے کہا۔ "اوپر جاؤ گے تو ہاؤس میڈ کمرا صاف کرچکی ہوگی۔ میں نے اسے پہلے ہی ہدایت کردی تھی۔ جب تمہیں سونا ہے تو تم دو تین اخباروں کا کیا کرو گے۔ یہاں کے اخبار بہت موٹے ہوتے ہیں۔"

"میں خواب میں بھی اخبار بینی کرنے کا عادی ہوں۔ لاتا ہو تو تین لاؤ ورنہ میں خود چلا جاتا ہوں۔"

"لے آؤں گا۔" اس نے جلدی سے کہا "تم تو ذرا ذرا سی بات پر بگڑ جاتے ہو۔"

وال کلاک کی سوئیاں دس پر پہنچتے ہی ڈائننگ ہال میں ایک بزر بجنے لگا اور لوگ کرسیاں چھوڑ چھوڑ کر اٹھنے لگے۔ ناشتے کے وقت کے خاتمے کا وہ اعلان سب کے لیے ہولناک تہم ثابت ہوا تھا۔

سلیم نے کچن کی کھڑکی پر جا کر رات والی لڑکی کو فون کال کی بقیہ رقم ادا کی۔ اوپر پہنچے تو ہوٹل کی مالکہ مسز رینالڈ بنفس نفیس استقبالیہ میز پر موجود تھی۔ سلیم نے خوشامدانہ انداز میں بتیسی نکال کر بہت گرمجوشی سے اس سے دعا سلام کی پھر میرا تعارف کرایا۔

رسمی مزاج پرسی کے بعد مسز رینالڈ نے فون رجسٹر دیکھ کر سلیم کو بتایا کہ دس منٹ پہلے اس کے لیے پاکستان سے فون آیا تھا۔ پیغام دیا گیا تھا کہ وہ اپنے گھر بات کرلے۔

"یہ کیا ہوسکتا ہے.....؟ میرے دل کی دھڑکنیں اچانک تیز ہوگئی ہیں۔" سلیم نے میری طرف دیکھتے ہوئے تجسس آمیز لہجے میں کہا۔

"میں کیا بتا سکتا ہوں۔" میں نے شانے اچکا کے بے پروائی سے کہا "ہوسکتا ہے کہ تمہارے یہاں جڑواں بچوں کی ولادت ہوئی ہو۔ یہ تو تم ہی جان سکتے ہو کہ اپنی بیوی کو کس حال میں چھوڑ کر آئے تھے۔"

میری بات پوری ہونے سے پہلے اس کا منہ بن گیا "آج تم ہر بات کا ٹیڑھا جواب دے رہے ہو۔ معلوم ہوتا ہے کہ رات کی بے خوابی نے تمہیں چڑچڑا کردیا ہے۔"

"میرے لیے اخبار لانے کے بعد کراچی فون کرکے یہی سوال کرو گے تو تمہیں درست جواب مل سکے گا۔"

"اخبار..... اخبار!" وہ بڑبڑاتا ہوا الیزا کی طرف پلٹا "ذرا دوڑ کر کسی بک اسٹال سے دو تین اخبار لے آؤ۔ میں گھر فون کیے لیتا ہوں۔ بعض لوگوں کو اخبار کے بغیر قبض ہوجاتا ہے۔ اسلم کا ناشتا ہضم نہیں ہوگا۔"

"او کے۔" وہ ہنس کر ایک ادا سے بولی "آج تم دونوں کافی دیر سے لڑ رہے ہو۔ یہ مجھے اچھا لگ رہا ہے۔" یہ کہہ کر وہ اپنا پرس جھلاتی ہوئی دروازے کی طرف چل دی۔

ہوٹل کی مالکہ خود میز پر موجود تھی۔ اس لیے فون کا ڈاکس کھلا ہوا تھا۔

سلیم نے مسز رینالڈ کی اجازت سے انسٹرومنٹ سنبھالا تو میں دانستہ ٹہلتا ہوا ان دیوار گیر تصاویر کی طرف چلا گیا جو زینوں کے ساتھ والی دیوار پر آویزاں تھیں۔

ابھی میں دوسری ہی تصویر دیکھ رہا تھا کہ اسلم تقریباً

دوڑتا ہوا آیا اور سامنے آ کر والہانہ انداز میں میرے پیٹ
سے لپٹ گیا۔ اس کا قد مجھ سے کافی چھوٹا تھا۔ میں نے
اس کا چہرہ اپنے سینے سے لگا لیا۔

"مبارک ہو، یار تمہارا دوست بہت گہرا نکلا۔" وہ
چڑھے ہوئے سانسوں میں وفورِ مسرت سے کہہ رہا تھا۔
"اس نے تمہیں کوئی امید دلائے بغیر ایسا کرتب دکھایا ہے
کہ میرے دفتر کی سیل مکمل چکی ہے۔ میرے چچا نے بھی
جانے کے لیے فون کیا تھا۔ تم نے ایسا کام کیا ہے کہ میں
زندگی بھر تمہارا غلام رہوں گا۔"

اس کے سانسوں کا زیر و بم اور دل کی تیز دھڑکنیں
میں اپنے وجود پر محسوس کر رہا تھا۔ پھر آخری فقرے پر
جذبات کی شدت سے اس کی آواز بھرانے لگی تو میں نے
اسے خود سے الگ کر دیا۔

وہ ایک بے وفا اور بدنصیب انسان تھا جو خوش بختی
کے تعاقب میں موت کے چنگل کی طرف بڑھنے والا تھا۔
اسے جس...... سرزمین نے عزت و دولت کی نعمتوں سے
مالا مال کیا ہوا تھا، وہ اسی سے بے وفائی کا مرتکب ہو کر
مدن موہن جیسے بیٹھے دشمن کا آلۂ کار بنا ہوا تھا۔ اپنی
دانست میں اس نے میری ہمدردیاں جیت کر اپنی کھوئی
ہوئی راہ سیدھی کر لی تھی۔ اسے یہ اندازہ نہیں تھا کہ
میں اسے اسی بھیانک جال کی طرف واپس دھکیل رہا تھا
جس کی وحشت سے فرار ہو کر وہ لندن پہنچا تھا۔

وہ اپنے ملک کا دشمن تھا تو میں اس کے لہو کا پیاسا۔
یہ کیسے ممکن تھا کہ میں زیادہ دیر تک اسے اپنی آغوش میں
لے کر اسے وہ محبت اور شفقت فراہم کرتا جس کا وہ سرے
سے حق دار ہی نہیں تھا۔

"میں ابھی جا رہا ہوں۔" چند لمحوں کی خاموشی میں
وہ اپنی قلبی رقت پر قابو پا کر مسکراتے ہوئے بولا۔ "یہ بڑی
خوش خبری سن کر اب لندن اور اس کی رنگینیوں سے میرا
دل اچاٹ ہو گیا ہے۔"

"ابھی جا رہے ہو تو کیا جہاز چارٹرڈ کر کے جانے کا
ارادہ ہے؟" میں نے استہزائیہ لہجے میں پوچھا۔

"اس ٹکٹ پر سیٹ نہ ملی تو میں یہاں سے دوسرا ٹکٹ
خرید لوں گا۔ میں آج یہاں سے نکل جانا چاہتا ہوں۔
اس طرف آنا جانا لگا رہتا ہے۔ ٹکٹ استعمال ہو جائے گا۔"

اپنے ہولناک مستقبل سے بے خبر وہ شخص مستقبل
بعد کی منصوبہ بندی کر رہا تھا۔ میں نے اسے ٹٹولنے کی
سے پوچھا "یہاں سے جاتے ہی تم ان کاغذات اور نقشوں
کو تلف کر دو گے؟"

"اللہ کے کرم اور تمہاری مہربانی سے مجھے یہ سونے
ہے تو میں اسے ضائع نہیں کروں گا۔ پہلی فرصت میں
پلندے کو پلاسٹک کے تھیلوں میں ڈال کر کسی محفوظ جگہ
دفن کر دوں گا۔ میرے سوا کسی کو اس راز کا علم نہیں ہو
بس ایک بار وہ پلندہ میرے ہاتھ آنا چاہیے۔"

"اسے دفن کر کے تم کیا کرو گے؟" میں نے ا
شدید حیرت کو دباتے ہوئے پوچھا۔

"اگر مدن موہن لوٹ آیا اور اس نے ان کا مط
کیا تو میں اس کے سامنے سرخ رو ہو جاؤں گا۔" اس
جذبات کی روانی اور خوشی کی فراوانی میں اپنا دل میر
سامنے کھول کر رکھ دیا۔

وہ انکشاف سن کر مجھے شدید دھچکا لگا۔ میں
حقارت سے پوچھا "اس کے سیاہ کرتوتوں سے وا
ہو جانے کے بعد بھی تم اس کے ہاتھوں میں
رہو گے؟"

"تم نہیں جانتے۔" وہ میرا بازو دباتے ہ
گھگھیایا "مدن موہن جیسے لوگ پکے بلیک میلر ہوتے ہیں
اب میں غور کرتا ہوں تو مجھے یاد آتا ہے کہ میں اسے
کچھ سونپ چکا ہوں۔ میری دعا ہے کہ وہ کہیں مر کھ
ہو۔ وہ لوٹ آیا تو مجھے اس کے سامنے جھکنا پڑے گا
نے کاغذات اور نقشے دینے سے انکار کیا تو وہ میرے
کاموں کا راز فاش کر کے مجھے رسوا اور برباد کر دے گا

"اپنی ذات کے لیے تمہاری یہ سوچ شاید
ہو۔ تم نے یہ سوچا ہے کہ یہ کاغذات مدن موہن تک
سے ملک کو کس قدر نقصان پہنچ سکتا ہے۔" میں نے

تے ہوئے کہا۔

''نقصان ضرور پہنچے گا مگر اس سے کیا فرق پڑے گا۔ ہمارے لیڈر اور حکمران عشروں سے اس ملک کو لوٹتے چلے آ رہے ہیں اور ملک کا کچھ نہیں بگڑا تو تھوڑے سے کاغذ اِدھر اُدھر ہونے سے کیا بگڑ جائے گا۔ میری مجبوری بھی تو دیکھو۔ میں اپنی بقا کی لڑائی لڑوں یا ملک کے لیے برباد ہو جاؤں؟''

''تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔'' میں نے معنی خیز انداز میں سر ہلاتے ہوئے کہا ''تم اپنی ذات کے خول میں سمٹے ہوئے ہو اس لیے تمہاری یہ سوچ درست ہے۔ ملک چلے یا نہ چلے تمہارا کاروبار چلنا چاہیے۔''

''خدا تمہیں خوش رکھے۔'' وہ میری زہریلی تائید کی روح کو سمجھے بغیر دعائیہ انداز میں بولا ''ہر سمجھدار آدمی کی سوچ یہی ہوتی ہے۔ بہتر یہی ہوگا کہ مدن موہن اب واپس نہ آئے۔ اگر وہ لوٹ ہی آیا تو مجھے زندہ رہنے اور عزت بچانے کے لیے بہت کچھ کرنا ہوگا۔''

اس کی نئی قلابازی پر میرا خون کھول رہا تھا۔ جب وہ مصیبت میں گرفتار تھا تو مدن موہن پر لعنت بھیج کر پہلی فرصت میں ان کاغذات کو تلف کرنے کا ارادہ ظاہر کر رہا تھا لیکن گردن سے پھندا نکلتے ہی اس نے اگر اور مگر کا سہارا لے کر ایک نئی منصوبہ بندی شروع کر دی تھی۔

سخت اشتعال کے باوجود میں خاموشی سے اس کی باتیں سنتا ہوا اپنے کمرے میں پہنچ گیا۔ اس کے سامنے تلخ نوائی اور برہمی کے اظہار کی صورت میں وہ میری طرف سے چونکنا ہو جاتا۔ وہ یہ بھی سمجھ سکتا تھا کہ میں ملک کے خیر خواہوں میں سے ہوں اس لیے آگے چل کر اس کے لیے کوئی مسئلہ کھڑا کر دوں گا اور اسی ایک نکتے سے میرے اور اس کے درمیان کشیدگی کا آغاز ہو جاتا۔

اس وقت برداشت اور تحمل کے نتیجے میں اس کے انحرافات اور عزائم خود بخود میرے سامنے چلے آ رہے تھے۔ یہ اس کے خلاف مکمل فردِ جرم تھی جس کی تصدیق کے لیے مزید کسی شہادت کی کوئی ضرورت نہیں تھی۔

کمرے میں پہنچ کر سلیم نے مجھے ٹوک ہی دیا ''کیا بات ہے؟ بولتے بولتے تم اچانک خاموش ہو گئے۔ کیا میں نے کوئی غلط بات کہہ دی ہے؟''

''تمہاری باتیں چشم کشا اور حقیقت سے بہت قریب ہیں۔'' میں نے اپنی نظریں اس کے چہرے پر گاڑ کر کہا ''میں سوچ رہا ہوں کہ میں آج تک اپنی غلط سوچ کی وجہ سے خسارے ہی خسارے میں رہا ہوں۔ میرا راستہ تمہاری طرح صاف اور واضح ہوتا تو آج میں کہیں اور ہوتا۔''

''تمہارے بارے میں میری بھی یہی رائے ہے۔'' اس نے پورے خلوص سے کہا ''تم نے میرے بارے میں جس وقت اپنے دوست کو فون کیا، میں اپنے کمرے میں گہری نیند سویا ہوا تھا۔ میں نے کھل کر تمہیں بتا دیا تھا کہ اس چکر سے نکلنے کے لیے میں منہ مانگی رقم دینے کو تیار ہوں۔ ساکھ اور زندگی برقرار رہے تو آدمی دس بار بھی لاکھوں کما کر گنوا سکتا ہے۔ تم سے میری پرانی دوستی نہیں ہے۔ تم بہت آسانی کے ساتھ مجھے یقین دلا سکتے تھے کہ اس کام کے لیے تمہارا دوست دس پانچ لاکھ مانگ رہا ہے لیکن تم اتنے سادہ لوح ہو کہ تم نے اس موقع سے فائدہ نہیں اٹھایا۔ پوری بات جوں کی توں مجھے بتا دی۔''

''تم ٹھیک کہہ رہے ہو مگر مجھے اس کا کوئی قلق نہیں ہے۔ جب میں تمہارے سمجھائے ہوئے راستے پر چلنے کا فیصلہ کر لوں گا تو ایسا کوئی موقع ضائع نہیں کروں گا۔''

''اس کا مطلب ہے کہ تم اب بھی تذبذب میں مبتلا ہو؟'' اس نے حیرت سے پوچھا۔

''چند فقرے کسی آدمی کی فطرت نہیں بدل سکتے۔ یہ تبدیلی ذرا دیر سے رونما ہوتی ہے۔ اس وقت تم نے مجھے گہری نیند سے چونکایا ہے۔ میرے اندر کشمکش شروع ہو چکی ہے۔ دیکھنا ہوگا کہ میرا آخری فیصلہ کیا ہوتا ہے۔ میرا فیصلہ جو بھی ہو، اس پر تمہارے نظریات کی گہری چھاپ ہوگی۔''

وہ خوش ہو گیا۔ اس نے اپنی جیب سے اپنی فرم کا

وزیٹنگ کارڈ نکال کر میری طرف بڑھا دیا اور کہا۔ "یہ رکھ لو۔ کراچی لوٹو تو مجھ سے ضرور ملنا۔ تم نے موقع گنوا دیا ہے مگر میری طرف سے تم ایک بڑے انعام کے حق دار ہو چکے ہو۔ میں تمہارے احسان کا بدلہ نہیں اتار سکتا لیکن تمہاری خدمت میں ایک حقیر نذرانہ ضرور پیش کروں گا۔"

فرم وغیرہ کا وہ مجھے پہلے ہی بتا چکا تھا۔ میں نے سرسری نظر ڈال کر کارڈ جیب میں رکھ لیا۔ میری واپسی سے بہت پہلے مکمل تباہی سے دوچار ہونا اس فرم اور اس کے مالک کا اٹل مقدر بن چکا تھا۔ ایلیزا اخبار لے کر آئی تو خاصی سراسیمہ تھی۔ اس کے ہاتھ میں صرف ایک ہی اخبار تھا جو اس نے میرے سامنے ڈال دیا اور بولی "کل ایشیائیوں کے علاقے میں دوہرے قتل کی ایک واردات ہوئی ہے۔ اسٹال خالی ہو چکے ہیں۔ مجھے بس یہی ایک اخبار ملا ہے۔"

"قتل و خون روز ہوتے رہتے ہیں۔" میں نے بے پروائی سے کہا "اخباروں میں خوش گوار خبریں اور اچھی تصویریں بھی ہوتی ہیں۔ انہیں دیکھ کر دل خوش کرنا چاہیے۔"

یہ کہتے ہوئے میں نے اخبار کے پہلے صفحے پر نگاہ ڈالی تو چار کالم کی ذیلی سرخی کے ساتھ ساتھ آل میں ایک مشتبہ جوڑے کے پراسرار قتل کی خبر نمایاں تھی۔ میں نے اس خبر کو اہمیت دیے بغیر صفحے کا نچلا حصہ دیکھا تو وہ بھی اسی قتل کے بارے میں چھوٹی چھوٹی خبروں اور قیاس آرائیوں سے بھرا ہوا تھا۔ ویرا کے قول کے مطابق اس واردات نے اخبارات میں تہلکہ مچا دیا تھا۔

"میں نے پاکستان میں بھی اخبار پڑھنا چھوڑ دیا ہے۔" سلیم نے فخریہ لہجے میں بتایا "اشتہاروں سے بچنے والی جگہ میں وہی خبریں اچھالی جاتی ہیں جو خوف و ہراس، دہشت اور سنسنی پھیلا سکیں۔ اخبار آ ہی گیا ہے تو اب تم دونوں اسے چاٹو۔ میں تھوڑی دیر میں آتا ہوں۔"

میں نے چونک کر اس کی طرف دیکھا تو وہ مجھے آنکھ مار کر اردو میں بولا "میری طرف سے یہ لڑکی پہلا تحفہ ہے۔ میں سیٹ کنفرم کرانے جا رہا ہوں۔ آج نہیں تو کل تک میں یہ شہر چھوڑ دوں گا۔"

پھر وہ ایلیزا سے مخاطب ہو گیا "میں.... تمہیں بتا ہی چکا ہوں کہ اسلم خان میرا دوست اور محسن ہے۔ تمہیں اس کی ہر ضرورت کا خیال رکھنا ہے۔ کراچی میں کچھ ایمرجنسی ہو گئی ہے۔ مجھے جلد از جلد لندن سے واپس جانا ہوگا۔"

"اوہ!" ایلیزا کے دہانے سے ایک بے ساختہ آواز برآمد ہوئی۔ "اس کا مطلب ہے کہ اب آگے کے سفر میں میرے ساتھ نہیں ہو گے؟"

"اسلم خان کو تم مجھ سے بہتر رفیق سفر پاؤ گی۔" سلیم نے ایلیزا کے شانے پر ہلکی سی تھپکی دی اور پھر تیزی سے کمرے سے نکلتا چلا گیا۔

"تم رات بھر کے جاگے ہوئے ہو۔ سونا چاہو تو میں ذرا شہر کا چکر لگا لوں گی۔" ایلیزا نے موقع کی مناسبت سے کہا۔ وہ چہرے سے ہی ذہین اور معاملہ فہم معلوم ہوتی تھی۔

"تم گھوم پھر آؤ۔ میں تمہاری تفریح میں مخل نہیں ہونا چاہتا۔"

میں نے مسکرا کر کہا۔ میرا مفہوم سمجھ کر وہ اٹھی اور کمرے سے نکل گئی۔

اس کے جاتے ہی میں چھلانگ مار کر بستر سے اترا دروازہ اندر سے بولٹ کیا اور پھر اخبار لے کر بیٹھ گیا۔ دوہرے قتل کی تفصیلی خبریں پڑھنے سے پہلے میرا ارادہ متعلقہ خبروں کی سرخیاں دیکھنے کا تھا۔ ورق پلٹ کر میں نے شہری صفحہ کھول لیا۔

وہ صفحہ سامنے آتے ہی حاشیے میں چھپی ہوئی ایک خبر پر میری نظریں گڑ کر رہ گئیں۔

"ٹیکسی ڈرائیور جو قاتل کو جانتا ہے۔" یہ اس خبر کی سرخی تھی۔ میں نے خبر پڑھنی شروع ہی کی تھی کہ دروازے پر دستک ہونے لگی۔ میں اخبار چھوڑ کر بند دروازے کو گھورنے لگا۔ سلیم اکبر خان اور ایلیزا کے بعد وہاں کون آ سکتا تھا۔

تردد کی وجہ سے مجھے جواب دینے میں کچھ تاخیر ہوئی تو بے تابی سے دروازہ پیٹ ڈالا گیا۔ میں دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ بستر سے اترا اور بولٹ گرا کر دروازہ کھول دیا۔

دروازہ کھولتے ہی ہوٹل کی ادھیڑ عمر مالک کا بھاری وجود میری نظروں میں آگیا۔

اس وقت مسز رینالڈ کے چہرے پر ہوائیاں اڑ رہی تھیں اور وہ بری طرح بدحواس نظر آرہی تھی۔ دروازہ کھلتے ہی اس نے غیر ارادی بلکہ مشینی انداز میں قدم بڑھا کر اپنا ایک پیر یوں چوکھٹ سے اندر رکھ دیا کہ میں اسے دھکیلے بغیر دروازہ بند نہیں کر سکتا تھا۔

''مسز رینالڈ! کیا بات ہے؟ تم بہت خوفزدہ ہو۔ کیا ہوٹل میں کوئی قتل ہو گیا ہے؟'' اس کے کچھ بولنے سے پہلے ہی میں نے اس پر اضطراری سوالات داغ دیے۔

''یہ قتل سے بڑی واردات ثابت ہو سکتی ہے۔'' اس نے سنبھالا لے کر تھوک نگلا اور پھر اپنی حیران و پریشان نظریں میرے چہرے پر گاڑ کر بولی۔ ''مجھے صرف اتنا معلوم ہے کہ تم سلیم اکبر خان نہیں بلکہ اس کے دوست ہو اور میرے ریکارڈ کے مطابق یہ کمرا سلیم کے نام پر ہی بک ہے..... میری التجا ہے کہ تھوڑی دیر..... کے لیے تم خاموشی سے کہیں کھسک جاؤ۔ اس وقت تمہاری یہاں موجودگی میرے ہوٹل کے کاروبار اور نیک نامی کے لیے ایک دائمی عذاب بن جائے گی۔ وہ تھوڑی دیر میں یہاں بھی آجائیں گے۔''

اس کی مبہم لیکن خوف آور باتیں سن کر میری کھوپڑی چکرا کر رہ گئی۔ ''تم کن لوگوں کا ذکر کر رہی ہو؟ کھل کر بتا دو کہ ہوا کیا ہے؟'' میں نے اضطراری انداز میں اس کے دونوں شانے پکڑ کر تیز سرگوشیانہ لہجے میں پوچھا۔ اس کی ادھوری اور غیر واضح باتوں نے یکا یک ہی میرے بلڈ پریشر میں اضافہ کر دیا تھا۔

میری گرفت پر وہ گھبرا گئی اور تقریباً ہکلاتے ہوئے بولی۔ ''ساؤتھ آل میں انڈین ڈپلومیٹس کے ڈبرے قتل کے سلسلے میں شہر کے سارے ہوٹلوں کا ریکارڈ چھانا جا رہا ہے۔ دو سراغرساں یہاں بھی آئے ہوئے ہیں۔ تمہارا قصہ ان کے علم میں آگیا تو میرا ہوٹل چلانے کا لائسنس ایک لمبی مدت کے لیے منسوخ ہو جائے گا۔ ہوٹل میں ٹھہرنے والے ہر گاہک کے صحیح کوائف کا رجسٹر میں اندراج ..... کرنا میری ذمے داری ہے۔ پتا نہیں میں نے کس جھونک میں اس پر دھیان نہیں دیا اور یہ کمرا سلیم اکبر خان کے نام پر بک کر دیا۔''

''مائی اولڈ بے بی!'' میں نے اس کا بازو تھپتھپاتے ہوئے کہا۔ ''اگر صرف اتنی سی بات ہے تو تم فکر مت کرو۔ اچھا ہوا کہ تم نے زینے طے کر کے تھوڑی سی ورزش کر لی۔ وہ یہاں آئے تو میں ان سے سلیم اکبر خان کی حیثیت سے اپنا تعارف کراؤں گا۔''

''نہیں ..... نہیں۔'' وہ گھبرا کے بولی۔ ''ایسا حماقت بھول کر بھی نہ کرنا۔ تم دعویٰ تو کچھ بھی کر سکتے ہو اسے ثابت کیسے کرو گے؟ انہوں نے تمہارا پاسپورٹ طلب کر لیا تو پھر کیا ہوگا؟ تم دروغ گوئی کے جرم میں اور میں مجرمانہ سازش کے الزام میں دھر لی جاؤں گی..... بس تم یہاں سے بھاگ جاؤ..... یہ لندن ہے یہاں قانون کبھی کسی کی نجی زندگی میں مداخلت نہیں کرتا لیکن جب کسی بھی وجہ سے قانون حرکت میں آتا ہے تو سمجھ لو کہ اپنی راہ میں آنے والی ہر رکاوٹ کو بے رحمی سے روندتا ہوا ہدف تک پہنچ کر ہی دم لیتا ہے۔ پہلی خطا مجھ سے سرزد ہوئی ہے۔ تمہاری کوئی حماقت مجھے ساکھ اور خوش حالی سے محروم کر دے گی۔''

اس کی باتیں صاف اور سیدھی تھیں۔ اس کی زبان سے دو سراغرسانوں کی آمد کا ذکر سنتے ہی میرے معدے میں گرہیں سی پڑنے لگی تھیں۔ میں نے راستہ چھوڑ دیا۔ شاید وہ خود بھی راہداری میں بے آرامی محسوس کر رہی تھی۔ گنجائش ملتے ہی میرے کمرے میں آگئی۔

میرے ذہن کا کمپیوٹر خطرہ سونگھتے ہی چل پڑا تھا۔ میں نے مسز رینالڈ سے پوچھا۔ ''اگر وہ رمی خانہ پُری ...

بجائے تفتیش کے لیے یہاں آئے ہیں تو انہوں نے آتے ہی تمہارے کی بورڈ سے یہ نوٹ کرلیا ہوگا کہ اس وقت کن کن کمروں میں مہمان موجود ہیں۔ پھر تم میری غیر موجودگی کا کیا جواز دو گی؟"

"خدا کے لیے تم بھاگ جاؤ۔ وہ ایک معمولی مسئلہ ہوگا۔ میں ان دونوں افسروں سے معذرت کرلوں گی کہ میں اس کمرے کی چابی کی بورڈ پر لٹکانے کے بجائے دراز میں رکھ کر بھول گئی تھی۔ یہ ایک معمول کا بہانہ ہوگا۔ وہ اسے مسترد نہیں کرسکیں گے۔"

اس کے دلائل نے مجھے اس کمرے سے عارضی فرار پر مائل کردیا۔ وہ مسز رینالڈ سے زیادہ میری سلامتی کا مسئلہ تھا۔ بات صرف اتنی تھی کہ وہ بے چاری معاملے کی سنگین نوعیت اور نزاکت سے بالکل بے خبر تھی۔ میں نے اپنا تجسس دور کرنے کے لیے اس سے ایک اور سوال کرڈالا۔

"مجھے تو خیر تم بھگا ہی رہی ہو مگر اس بات کا کیا جواز پیش کرو گی کہ سلیم اکبر خان بیک وقت تمہارے ہوٹل کے دو کمروں میں رہ رہا ہے؟"

"ہم کرایہ دینے والوں کو کمرے دیتے ہیں۔ اس نکتے کا جواز سلیم اکبر خان کو دینا پڑے گا۔" بات کرتے کرتے اچانک اس کا لہجہ رازدارانہ ہوگیا۔ "یہاں یہ ہوتا رہتا ہے۔ ایلیزا اس کی گرل فرینڈ ہے۔ وہ اس کے ساتھ رہ رہا ہے۔ اس سے لڑائی ہوجاتی ہے تو وہ اس کمرے میں آجاتا ہے۔ آج کل کے نوجوان لڑکے لڑکیوں میں یہاں سب سے بڑی خرابی ہے کہ ایک دوسرے کے والہانہ شیدائی نظر آنے والے اچانک ہی کتوں اور بلیوں کی طرح آپس میں لڑنے لگتے ہیں، ایک دوسرے سے روٹھ جاتے ہیں اور غصہ اترنے پر ایک مرتبہ پھر ایک دوسرے سے مل بیٹھنے کے بہانے تلاش کرنے لگتے ہیں۔"

میرے لیے اس معمر اور تجربے کار خاتون کا وہ تبصرہ بہت دلچسپ اور معنی خیز تھا۔ میں اپنی پریشانی کو بھول کر ان فقروں سے محظوظ ہوتا رہا تھا کہ قدرے توقف کے بعد مسز رینالڈ کی زبان دوبارہ چل پڑی۔ "اب تم کیا سوچ رہے ہو؟ یہاں سے بھاگ کیوں نہیں جاتے؟ وہ اوپر آگئے اور ان سے تمہارا آمنا سامنا ہوگیا تو ہم دونوں مصیبت میں پڑ جائیں گے۔"

اس کی بات میں وزن تھا۔ ساؤتھ آل کے علاقے میں گیتا اور جیمز پنڈت کی لاشیں دریافت کی جاچکی تھیں۔ ان دونوں کے قاتلوں کی تلاش میں لندن پولیس حرکت میں آچکی تھی۔ جرم کے ارتکاب کے بعد قانون کے رکھوالے مجرم کی بو سونگھتے سونگھتے اس ہوٹل تک آپہنچے تھے۔ یہ میرے مقدر کی یاوری تھی کہ ہوٹل کی مالکہ مجھے کمرا فراہم کرتے ہوئے ایک کھلی بے ضابطگی کا ارتکاب کرچکی تھی اور اسی وجہ سے مجھے سراغرسانوں کی نظروں سے بچانے کی بھرپور کوشش کررہی تھی۔ اگر مسز رینالڈ کی وہ مجبوری حائل نہ ہوتی تو بے خبری میں وہ سراغرساں اچانک ہی مجھے آلیتے اور پھر اپنے تابڑتوڑ مگر نپے تلے سوالوں سے کچھ نہ کچھ ڈھونڈ نکالنے میں کامیاب ہوسکتے تھے۔ اس وقت میرا ان سے دور رہنا ہی میرے حق میں بہتر تھا۔

وقت تیزی سے گزر رہا تھا۔ وہ سراغرساں نچلی منزل پر اپنا کام ختم کرکے کسی بھی لمحے اوپر آسکتے تھے۔ میں نے فوراً ہی مسز رینالڈ کی تجویز پر عمل کرنے کا فیصلہ کرلیا۔

مجھے آمادہ پاتے ہی مسز رینالڈ کمرے سے باہر نکل گئی۔ میں نے بھی کوٹ اور بدحالی سمیت باہر نکل کر دروازہ مقفل کردیا۔ مسز رینالڈ نے فوراً ہی چابی میرے ہاتھ سے لے لی۔

چابی اسے دینے کے بعد میں زینوں کی طرف بڑھا تو اس نے مجھے ٹوک دیا۔ "ادھر نہیں، میرے ساتھ آؤ۔" میں مڑ گیا۔ اس نے راہداری کے دوسرے اور متروک سرے پر ایک بند دروازے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ "اس طرف راستے میں ان سے مڈبھیڑ ہوسکتی ہے۔ تم یہ دروازہ کھول کر پچھلے زینے سے نیچے اتر جاؤ۔ نیچے پہنچ کر تم بغلی راستے سے باہر نکل جاؤ گے۔ بازار وغیرہ کی طرف نکلنے کا موڈ نہ ہو تو مین گیٹ سے دوبارہ

ہوٹل میں آکر کامن روم میں بیٹھ جانا۔ سراغرساں ادھر آئے تو تم کہہ سکتے ہو کہ سلیم اکبر کی واپسی کا انتظار کر رہے ہو۔"

مسز رینالڈ کی بات پوری ہوتے ہی میں بند چوبی دروازے کی طرف بڑھ گیا۔ دروازہ کھلتے ہوئے اس کے آہنی قبضوں سے خاصی آواز پیدا ہوئی۔ شاید اسے ایک مدت کے بعد کھولنے کی نوبت آئی تھی۔ دروازے سے باہر مختصری بالکونی سے گول زینہ اوپر اور نیچے جا رہا تھا۔

پلاسٹک کی نیم شفاف چادروں میں گھرا ہوا عمودی سرنگ نما وہ زینہ ناگوار سی سیلن زدہ بو میں بسا ہوا تھا۔ میں تیزی سے نیچے پہنچ کر باہر نکلا تو عمارت کے عقبی حصے میں خودرو گھاس سے ڈھکا ہوا احاطہ نظر آیا جس میں ٹوٹے پھوٹے فرنیچر، ڈبوں اور دوسرے کاٹھ کباڑ کے جابجا ڈھیر لگے ہوئے تھے۔

میں وہاں رُکے بغیر بغلی راستے سے گزر کر ہوٹل کے سامنے سے ہوتا ہوا فٹ پاتھ پر نکل آیا۔ آخری لمحات پر میں نے ہوٹل میں واپس جانے کا ارادہ ترک کر دیا تھا۔ غیر ضروری طور پر کسی سراغرساں یا پولیس والے سے سامنا کرنا میرے حق میں مضر ثابت ہو سکتا تھا۔

مطلع ابر آلود تھا۔ سورج بادلوں کی اوٹ میں کہیں چھپا ہوا تھا۔ موسم خنک ضرور تھا مگر غنیمت تھا کہ کاٹ دار سرد ہوائیں نہیں چل رہی تھیں۔ میں جیبوں میں ہاتھ ڈال کر ایک طرف ہو لیا۔ میں اپنے خیالات کی رو میں ڈوبا ہوا چلا جا رہا تھا کہ میری نظر شرلک ہومز کے بڑے سائن بورڈ پر پڑی اور میں نے اسی پب کا رُخ کر لیا۔

مسز رینالڈ کی اچانک آمد کی وجہ سے میں اخبار میں نظر آنے والی خبر کا تفصیلی مطالعہ نہیں کر سکا تھا۔ اس خبر کی خوفزدہ کر دینے والی سرخی مسلسل میرے ذہن میں چبھ رہی تھی اور میری نظریں کسی بک اسٹال کی تلاش میں سرگرداں تھیں تاکہ میں نیا اخبار خرید کر اس خبر کا متن پڑھ سکوں۔

خوش قسمتی سے پب سے ذرا پہلے ہی مجھے ایک بک اسٹال نظر آ گیا۔ یہ اتفاق تھا کہ وہاں بھی صرف سن ہی نظر آ رہا تھا جو الیزا میرے لیے خرید کر لائی تھی۔ میں [illegible] خرید کر پب میں گھس گیا۔

اس وقت پب میں گنتی کے چند گاہک موجود [illegible] بیشتر میزیں خالی تھیں۔ میں نے کاؤنٹر پر پہنچ [illegible] ٹھنڈی بیئر کا جگ لیا اور ایک الگ تھلگ گوشے [illegible] جا بیٹھا۔ پب میں گاہکوں کی بھیڑ بھاڑ شروع ہونے [illegible] کاؤنٹر کے پیچھے موجود دونوں افراد کراکری چمکا[illegible] بوتلوں کو قرینے سے لگانے میں مصروف تھے لیکن [illegible] دل میں چور تھا۔ مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے [illegible] آنکھوں سے میری طرف بھی دیکھ رہے ہوں۔

میں نے بے پروائی سے اخبار میز پر ڈال [illegible] سگریٹ سلگا کر ٹھنڈی بیئر کے دو گھونٹ لیے اور [illegible] گزاری کے انداز میں دوبارہ اخبار اٹھا لیا۔ چند [illegible] تک بے دلی سے دیگر صفحات دیکھنے کے بعد میں نے [illegible] کا اپنا مطلوبہ شہری صفحہ کھول لیا اور پھر تیزی سے [illegible] پڑھتا چلا گیا۔

خبر کا متن پڑھ کر میری جان میں جان آئی [illegible] سرخی محض ایک قیاس پر مبنی تھی۔ اس میں کسی ٹھوس شہادت [illegible] انکشاف نہیں کیا گیا تھا۔ اس قیاس پر میں سب سے [illegible] غور کر چکا تھا۔ بات صرف اتنی سی تھی کہ گیتا کے [illegible] ملنے والے اور میز ریستوران کے تازہ استعمال کیے [illegible] خالی ڈبوں کے سہارے پولیس اس ریستوران میں پہنچی تو وہاں کے ایک ویٹر نے یہ انکشاف کیا تھا کہ گیتا [illegible] آرڈر کے مطابق اس نے ڈبے باہر مختصر ٹیکسی تک پہنچائے تھے۔ ٹیکسی میں مقتولہ کا کوئی خوبرو ایشیائی دوست [illegible] موجود تھا۔ وہ ایک عام سی بات تھی۔ ویٹر نے اس پر [illegible] دھیان نہیں دیا۔ اس نے اس وقت تک کوئی غیر معمولی بات محسوس نہیں کی تھی اس لیے اس نے ٹیکسی کا نمبر [illegible] کی ضرورت بھی محسوس نہیں کی۔

ویٹر کا اندازہ تھا کہ گیتا اس پراسرار اور [illegible] ایشیائی کے ساتھ کہیں دور سے آ رہی تھی اور اگر اس ٹیکسی ڈرائیور کا سراغ مل جاتا تو وہ گمنام قاتل کے بارے [illegible]

فیصلہ کن معلومات فراہم کر سکتا تھا۔

سن غالباً سنسنی خیزی کا عادی اخبار تھا۔ اس نے ایک سیدھی سادی خبر میں سے چونکا دینے والی سرخی نکالی تھی۔ ٹیکسی ڈرائیو جو قاتل کو جانتا ہے۔ میرا دل چاہا کہ اس اخبار کو وہیں پب کے فرش پر پھینک کر جوتوں سے مسل دوں۔ رائی کا پہاڑ بنانے اور اپنے قارئین کو غیر ضروری ہیجان و تجسس میں مبتلا کرنے والے اخباروں سے مجھے ہمیشہ چڑ رہی تھی کیونکہ وہ خبر نہیں رہنے دیتے بلکہ ہر خبر کو کہانی یا افسانے کا چٹخارے دار رنگ دینے کی کوشش کرتے ہیں۔

میں نے اپنے دل پر جبر کر کے خود کو سن کی قرار واقعی تذلیل سے روکے رکھا۔ میرا وہ بے ساختہ ردعمل مجھے وہاں ہر شخص کی نگاہوں کا محور بنا سکتا تھا جب کہ اس وقت میری تمام تر عافیت صرف اور صرف گمنامی میں مضمر تھی۔

اسی صفحے کے نچلے حصے میں سن کے کسی نامہ نگار نے دستیاب شہادتوں کی بنا پر اس دوہرے قتل کو عشق و رقابت کی ایک فرسودہ داستان قرار دیا تھا۔

اس کی رائے تھی کہ گیتا نے عمر کے فرق کے باوجود کسی نہ کسی طرح جیمو پنڈت کو اپنے چنگل میں پھانسا ہوا تھا۔ وہ اپنے اثر و رسوخ کے سہارے جیمو پنڈت کو اپنے ہائی کمیشن سے بھاری معاوضے پر خفیہ کام دلاتی رہتی تھی۔ آسانی سے حاصل ہونے والی اس آمدنی کا چسکا لگ جانے کے بعد جیمو پنڈت مجبور تھا کہ گیتا کی ہر جائز و ناجائز خواہش کو بے چون و چرا پورا کرتا رہے۔

اس روز گیتا اپنے ساتھ کسی اور شناسا کو لے کر اپنے گھر پہنچی اور خور و نوش کا جشن منانے میں مصروف ہو گئی۔ اسی دوران میں جیمو پنڈت اتفاقاً وہاں پہنچ گیا۔ انگریز باپ کا بیٹا ہونے کی وجہ سے وہ روادار تھا مگر اس کی رگوں میں لیلا پنڈت نامی مشرقی برہمن زادی کا خون بھی دوڑ رہا تھا۔ وہ گیتا کے خلوت میں کسی اور کی مداخلت برداشت نہیں کر سکا۔ تصادم ہوا اور جیمو پنڈت نے دانستہ یا نادانستہ اپنے بے آواز ریوالور سے گیتا کو ہلاک کر ڈالا جس کا ثبوت اس کے داہنے ہاتھ پر موجود بارود کے ذرات سے ملتا تھا۔ گیتا کے مرتے ہی اس کے نامعلوم شناسا نے کسی طرح جیمو پنڈت کو زیر کیا اور ہلاک کر کے وہاں سے نکل گیا۔

سن کی وہ گمراہ کن اور گھٹیا کہانی تفتیشی پولیس افسران کو بالکل ہی غلط راہ پر ڈال سکتی تھی۔ تفتیش کا بیشتر زور گیتا کے دوستوں اور ملنے جلنے والوں پر ہو جاتا لیکن اس کا دوسرا رخ خطرناک تھا۔

سن کے چھچھورے نامہ نگار نے وہی کچھ لکھا تھا جو ویرا کہہ چکی تھی۔ میں نے دل ہی دل میں دعا مانگی کہ ویرا کو سن کا وہ شمارہ دیکھنے کا موقع نہیں ملے مگر مجھے اس دعا کی قبولیت کی زیادہ امید نہیں تھی۔ شہر کے بک اسٹال پر بڑے ڈھیر کی صورت میں بکنے والا سن واحد اخبار تھا جو میرے ہاتھ آ سکا تھا اور شاید پورے شہر میں اس کا یہی حال تھا پھر وہ ویرا کی نظروں سے کیسے بچ سکتا تھا۔

میں بیئر کے گھونٹ لے کر بے دلی سے اخبار پر نظریں دوڑاتا رہا۔

بدری ناتھ اور ریشم اگروال کی آمد کے انتظار میں بے کاری سے اکتا کر میں از خود ہی گیتا کی طرف متوجہ ہوا تھا۔ میرا ارادہ اس سے صرف چھیڑ چھاڑ تک محدود رہنے کا تھا لیکن سلسلہ شروع ہوا تو حالات جلد ہی میرے قابو سے باہر ہو گئے اور تیر کمان سے نکل گیا۔

وہ دونوں نہ مارے جاتے تو میرا ان کی قید سے نکلنا ناممکنات میں سے تھا۔ وہ مجھے جلد ہی انڈین فارن سروس یا سیکرٹ سروس کے حوالے کر دیتے اور میری آزادی کی ہر راہ مسدود ہو کر رہ جاتی مگر میرے ستارے میرا ساتھ دے رہے تھے۔ میں ایک چوہے دان میں پھنستے پھنستے پھسل کر باہر نکل آیا۔ پہلے میں غیر مسلح تھا۔ اب میرے پاس گیتا کا چھوٹے بور کا بھرا ہوا ریوالور موجود تھا۔ جیمو پنڈت کا بے آواز ریوالور جو میرے لیے بہت زیادہ کارآمد ثابت ہو سکتا تھا میں نے مصلحتاً جائے واردات پر چھوڑ دیا تھا کیونکہ وہی جیمو پنڈت کے جرم کا

واحد ثبوت تھا۔ ریوالور اس کی ملکیت تھا۔ اس کے چیمبر میں دو گولیاں کم تھیں۔ ایک گپتا کی لاش میں پیوست تھی، دوسری نے اس کا چہرہ مسخ کر دیا تھا۔ اس کے ایک ہاتھ پر بارود کے ذرات دریافت ہو چکے تھے۔ ذوتج دو کی طرح وہ ایک آسان صورت حال تھی۔ گپتا کا قاتل مار دیا گیا تھا۔ مسئلہ صرف یہ رہ جاتا کہ جیمز چندت کا قاتل کون تھا۔

دوسرا اعصاب شکن مرحلہ ذرا دیر پہلے رائل ہوٹل میں پیش آیا تھا۔ ایک بڑی واردات کے ارتکاب کے بعد شہر کی پولیس شاید عموی پڑتال کے لیے مجبور ہو یا انقلابی علاقے میں نکل پڑی تھی مگر وہاں مسز ریینالڈ کی ایک خود کردہ غلطی میری نجات کا پروانہ بن گئی۔ اگر اس نے مجھے عقبی زینے سے نہ فرار کرایا ہوتا تو شاید میں اس وقت پولیس والوں کے تیکھے اور کڑے سوالات کا سامنا کر رہا ہوتا۔

میں نے اخبار لپیٹ کر میز پر ڈال دیا۔ اخبار بینی کے ظاہری شغل سے فارغ ہو کر میں اپنی کرسی میں ذرا پھیل کر بیٹھ گیا۔ مجھے وہاں سے اٹھنے کی کوئی جلدی نہیں تھی۔

کراچی سے دبئی تک کے سفر میں میں نے سلیم اکبر خان کو مدن موہن سے ہمدردی رکھنے والے ایک خودغرض پاکستانی کی حیثیت سے دریافت کیا تھا لیکن لندن میں اس کی ذات میرے لیے خاصی اہم ثابت ہوئی تھی۔ وہ ملک کا غدار تھا جو عیش و عشرت کے حصول کے لیے ناموس وطن کا سودا کر رہا تھا۔ کراچی میں اول خان جال بچھا کر اس کی واپسی کا انتظار کر رہا تھا اور مدن موہن کی ایکا ایک روپوشی پر خطرہ بھانپ کر ملک سے فرار ہو چکا تھا۔ غنیمت تھا کہ میں نے اسے بہلا پھسلا کر دوبارہ پاکستان جانے پر آمادہ کر لیا تھا۔ وہ اس تصویر کا ایک رخ تھا۔ دوسرا رخ غیر متوقع طور پر میرے لیے ایک انعام ثابت ہوا تھا۔

وہ رائل ہوٹل کا مستقل گاہک تھا۔ اس پر اعتماد کی وجہ سے ہی مسز ریینالڈ نے میرا کمرا اس کے نام پر بک کیا تھا اور پھر اپنی اس غلطی کی پردہ پوشی کے لیے مجھے پولیس کا سامنا کرنے سے بچایا تھا۔ وہ کوئی ان ہونا اتفاق نہیں تھا۔ گتھے ہوئے اور پیوست واقعات میں رفتہ رفتہ ہی سلیم اکبر خان کا کردار ابھر کر سامنے آیا تھا۔ وہ سفر کی ابتدا میں مجھ سے نہ ٹکرایا ہوتا تو شاید میں اس وقت بھی باسفر رائل ہوٹل میں وہاں سے کسی متبادل قیام گاہ کے سوال پر جا بجا خیال کر رہا ہوتا۔

"کیا میں یہاں بیٹھ سکتا ہوں؟" ایک ملاحت آمیز اور توجیہ مردانہ آواز نے مجھے چونکا دیا۔

میں نے سر اٹھا کر دیکھا تو وہ گوری چمڑی، نیلی آنکھوں اور سنہرے بالوں والا ایک جوان لڑکا تھا جس کے جسم پر صرف لی شرٹ اور سال خوردہ سی جینز نظر آ رہی تھی۔ اس کی آنکھوں میں اُمید اور پتلے پتلے گلابی ہونٹوں پر مسکراہٹ تیر رہی تھی۔

"کیوں؟" میں نے تیکھے لہجے میں سوال کیا۔ "کیا یہاں دوسری میزیں خالی نہیں ہیں؟"

"میزیں ضرور خالی ہیں مگر میری جیب بھی خالی ہے۔" اس نے کسی شرمندگی کے بغیر میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر جواب دیا۔ "میں نے سوچا کہ تم اکیلے ہو۔ تمہیں کمپنی کی ضرورت ہوگی۔" بات کرتے ہوئے وہ ڈھٹائی سے میرے سامنے والی کرسی کھینچ کر بیٹھ گیا۔

مجھے اس کی حرکت پر خاصا تاؤ آیا مگر میں نے فوراً ہی اپنے غصے پر قابو پا لیا۔ بیئر کا ایک مگ خرید کر میں چار کرسیوں والی اس میز پر اپنا زیادہ حق نہیں جتا سکتا تھا۔ ویسے بھی اس نازک صورت حال میں مجھے کسی بھی تو تکار سے گریز ہی کرنا تھا۔

"تم کیا چاہتے ہو؟" میں نے اسے گھور کر پوچھا۔

"کیا میں کسی اور میز پر چلا جاؤں؟"

"میں میکل فیلڈ کا رہنے والا ہوں لیکن لندن کے بارے میں یہاں رہنے والوں سے زیادہ جانتا ہوں۔" اس کی زبان چل پڑی۔ "آج کی ٹیوب میں سفر کرتے ہوئے کسی کو خیال بھی نہیں آتا ہوگا کہ زمین کی گہرائیوں

میں پی ہوئی ہو۔ پیچ در پیچ سرنگیں دراصل کوئلے کی متروکہ کانیں ہیں۔ کوئلے کا ذخیرہ ختم ہونے کے برسوں بعد کسی کو خیال آیا کہ ان سرنگوں کی مدد سے شہری ٹرانسپورٹ کا ایک تیز رفتار نظام قائم کیا جاسکتا ہے اور بس اسی دن سے ٹیوب کے قیام اور ترقی کا ختم نہ ہونے والا سلسلہ شروع ہو......!"

"بس!" میں نے درشت لہجے میں اس کی بات کاٹ دی۔ "ایسی بے سروپا باتوں سے میرا موڈ غارت مت کرو۔ یہ بتاؤ کہ تم میری جان چھوڑنے کا کیا معاوضہ لوگے؟"

"ناشتے کے لیے سستے سے سستا ہیم برگر بھی دو پاؤنڈ ننانوے پی کا آتا ہے...... تم صرف پانچ پاؤنڈ اضافی خرچ کرنے کا ارادہ کرلو تو میں پورے دن تمہیں لندن کی سیر کرا سکتا ہوں۔ چاہو گے تو میں تمہاری ذاتی خدمت بھی کروں گا...... میری باتوں پر غور کرو تو تم صرف پانچ پاؤنڈ میں اس دن کو یادگار بنا سکتے ہو۔"

"تم ان چند لمحوں میں میرے دن کو تباہ کرچکے ہو۔ اب فوراً سے پیشتر یہاں سے دفع ہو جاؤ ورنہ میں بارٹینڈر سے کہتا ہوں کہ وہ کسی بوبی کو بلائے جو تمہیں یہاں سے لے جاسکے۔"

اس نے میز پر پڑے ہوئے اخبار پر جھپٹا مارا اور اونچی آواز میں مجھے پبلک سوائن کہہ کر پھرتی سے کرسی سے اٹھ گیا۔ اس وقت اس کی نیلی آنکھیں قہر بار نظر آرہی تھیں۔

اس لڑکے کی ذلیل حرکت نے مجھے اس قدر مشتعل کردیا کہ میں غراتا ہوا اس کی طرف لپکا۔ "کتیا کے بچے! تیری یہ مجال......"

میرے خراب تیور دیکھتے ہی اس نے اخبار سمیت دروازے کی طرف دوڑ لگا دی اور میں شکست خوردہ انداز میں اپنی کرسی پر گر گیا۔ اس نابکار لڑکے کی بدزبانی پر مشتعل ہوکر میں نہ چاہتے ہوئے بھی پب میں...... ایک تماشا بن چکا تھا۔

میری اونچی آواز پر وہاں موجود لوگ تحیر زدہ انداز میں گردنیں اونچی کرکے میری طرف دیکھ رہے تھے۔ پب کا مختصر سا عملہ بھی چوکنا ہوچکا تھا۔ ایک معمر بارٹینڈر اپنے آراستہ اور اونچے کاؤنٹر کے پیچھے سے نکل کر تیز تیز قدموں سے میری طرف آنے لگا۔

"سر! تمہاری طبیعت تو ٹھیک ہے؟ میرا خیال ہے کہ ابھی تم بیئر کا پہلا گھونٹ ہی لے رہے ہو۔" اس نے میری طرف جھک کر دھیمی اور ہمدردانہ آواز میں کہا۔

"وہ بھاگنے والا آوارہ لڑکا پانچ پاؤنڈ نہ ملنے پر مجھے گندی گالی دے کر گیا ہے۔" میں نے آزردہ اور غصیلے لہجے میں جواب دیا۔ "کیا یہ حرکت کسی کو مشتعل کرنے کے لیے کافی نہیں ہے؟"

"میں تم سے اتفاق کرتا ہوں۔" وہ لڑکے کی چھوڑی ہوئی کرسی کے سرے پر ٹک کر ناصحانہ لہجے میں کہنے لگا۔ "یہ چیرنگ کراس کا علاقہ ہے۔ صبح سے رات گئے تک یہاں آوارہ لڑکے لڑکیوں کے گینگ گھومتے رہتے ہیں۔ سمجھدار لوگ ان سے الجھنے سے گریز کرتے ہیں اور نرمی سے انہیں ٹال دیتے ہیں۔ اس کی گالی پر مشتعل ہوکر بھی تم اس کا کچھ نہیں بگاڑ سکتے۔ اپنا بلڈ پریشر کچھ بڑھا لیا ہوگا۔"

"تو کیا قانون ان لچے لفنگوں کے سامنے اتنا ہی بے بس ہے؟" میں نے تلخی سے پوچھا۔

"ہرگز نہیں۔" اس نے بلاتردد کہا۔ "ہمارا قانون حق و انصاف پر مبنی اور بہت سخت ہے مگر وہ ملزم کو بھی صفائی کا پورا موقع دیتا ہے۔ قانون کا فیصلہ صادر ہونے سے پہلے تمہارا ویزا ختم ہوجائے گا۔ تم چاہو تو اسی وقت رپورٹ درج کرا سکتے ہو۔ پولیس تمہارا پورا پورا ساتھ دے گی۔"

"اگر وہ دوبارہ آیا تو میں اس بارے میں ضرور غور کروں گا۔" میں نے کہا۔

"میرا مخلصانہ مشورہ ہے کہ اسے بھول جاؤ۔ وہ دوبارہ نہیں آئے گا۔ اسے تمہاری کوئی بات بری لگی ہوگی تو وہ اپنے پورے غول کے ساتھ تمہارے باہر نکلنے کا انتظار کرے گا۔ وہ خاموشی سے تمہارا پیچھا کریں گے اور کسی بھی ویران گلی یا سنسان زیرزمین راستے میں تمہیں مار پیٹ کر

لوٹ لیں گے۔ تمہاری ساری تفریح غارت ہو جائے گی۔ یہ اس شہر کی بدقسمتی ہے کہ یہاں بے راہ رو نوجوانوں کی تعداد اتنی بڑھ گئی ہے کہ ان کے سدباب کی تدبیریں ہر وقت ناکافی محسوس ہوتی ہیں۔ گلاس ختم کرو اور دماغ کو ٹھنڈا رکھو۔"

تسلی آمیز انداز میں میرا شانہ تھپتھپا کر دوبارہ اپنے کاؤنٹر کی طرف چل دیا اور میں یہ سوچتا رہ گیا کہ اس نے واقعی مجھے مخلصانہ مشورہ دینے کی کوشش کی تھی یا مجھے لندن کے نوخیز غنڈوں سے خوفزدہ کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔

میرا ارادہ وہاں بیٹھ کر بیئر کے کم از کم دو بڑے مگ خالی کرنے کا تھا مگر اس واقعے سے طبیعت اتنی مکدر ہوئی کہ میں نے تیزی سے وہی مگ ختم کر کے پب چھوڑ دیا۔

پب سے نکلتے ہوئے میں نے سرسری انداز میں دائیں بائیں دیکھا لیکن وہاں فٹ پاتھ پر رواں ہجوم میں مجھے ایسی کوئی ٹولی نظر نہیں آئی جو ایک ہی جگہ رک کر کسی کی آمد کا انتظار کر رہی ہو۔ میں بے پروائی سے ایک طرف چل پڑا۔ اس وقت میرا ارادہ آوارہ گردی کر کے وقت گزارنے کا تھا۔ مجھے امید تھی کہ ڈیڑھ دو گھنٹے بعد میں رائل ہوٹل پہنچوں گا تو پولیس والے اپنی رسمی کارروائی پوری کر کے جا چکے ہوں گے۔

چیرنگ کراس کے عقب میں اتر کر دریائے ٹیمز کے کنارے وکٹوریہ امبینک منٹ نامی پُرفضا سڑک وقت گزاری کے لیے بہترین جگہ تھی جس کے ایک سرے پر ویسٹ منسٹر کا مشہور علاقہ واقع تھا مگر اس وقت میرا رخ کسی اور ہی طرف ہو گیا تھا۔ کچھ دور نکل آنے کے بعد فٹ پاتھ کے کنارے لگی ہوئی تختیوں سے اندازہ ہوا کہ میں ہے مارکیٹ اور ریجنٹ اسٹریٹ کی طرف جا رہا تھا۔

ہے مارکیٹ کے سرے پر مجھے پبلک بوتھ نظر آئے تو میں اسی طرف ہو لیا۔ سیاحوں کے لیے سستے یادگاری تحائف فروخت کرنے والی ایک دکان سے میں نے فون کارڈ خریدا اور پھر ایک کارڈ فون بکس میں جا گھسا۔ مجھے اچانک ہی وریا کی خیر خبر لینے کا دھیان آ گیا تھا۔

ماسٹر رابرٹ ہوٹل کا نظام رائل ہوٹل سے کہیں بہتر تھا۔ آپریٹر کو میں نے اپنا نام سہیل بتا کر مسز روزی برڈ سے بات کرنے کی خواہش ظاہر کی تو اس نے پل بھر میں لائن وریا کو منتقل کر دی۔ میری آواز سنتے ہی وریا نے میری بات کاٹ دی اور اردو میں بولی۔ "مجھے معلوم تھا کہ یہ تمہاری ہی فون کال ہوگی۔ آج کل تم اتنی تیزی سے اپنے نام بدل رہے ہو کہ تمہیں اس کی فہرست بھی یاد نہیں رہی ہوگی۔"

"تمہیں تمہارے ابا جان کے قاتلوں تک پہنچانے کے لیے نہ جانے اور کیا کرنا پڑے گا..... غنیمت ہے کہ ابھی تک تو ساری تبدیلی نام پر ہی گزر رہی ہے۔"

"زیادہ بک بک مت کرو۔ مجھے پتا چل چکا ہے کہ تمہارا منظور نظر آج لندن پہنچ رہا ہے۔"

میں بے اختیار ہنس پڑا۔ "یہاں آ کر وہ اپنا سر پیٹنے پر مجبور ہو جائے گا۔"

"اپنا سر پیٹتے ہوئے اسے خیال بھی نہیں آئے گا کہ کوئی اس کا ہمدرد بن کر اسی کا سر کچلنے کا منصوبہ بنائے بیٹھا ہے۔" وریا نے اپنی عادت کے مطابق بے رحمی سے کہا۔

"پوری بات سن کر تم بھی قہقہے لگانے پر مجبور ہو جاؤ گی۔" میں نے خوش دلی سے جواب دیا۔

"ایسا ہے تو پہیلیاں کیوں بجھوا رہے ہو۔ یہاں آ کر میں ہنسنے کو ترس گئی ہوں۔"

"میں نے سلطان شاہ کے ذریعے اسے ماسٹر رابرٹ ہوٹل کا نمبر دے دیا تھا۔ وہ نمبر ملائے گا تو اسے یہ معلوم نہیں ہوگا کہ میں وہاں کس نام سے ٹھہرا ہوا ہوں۔"

"اوہ خدا! یہ مکاری تم نے جان بوجھ کر کی ہے یا بے دھیانی میں ایسا ہوا ہے؟"

"مجھے اس پر اعتماد ہے مگر اس کے آدمیوں پر ذرا بھی بھروسا نہیں ہے۔ کل اول خان شبہ ظاہر کر رہا تھا کہ ننگ نے اسے چارے کے طور پر استعمال کرنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔ ایسا ہوا تو بدری کی بے خبری میرے لیے بہت سود مند ثابت ہوگی۔ ہم دور رہ کر اصل حالات کا اندازہ

کر سکیں گے۔"

"سلطان شاہ سے تمہاری وہ گفتگو میرے سامنے ہوئی تھی۔ میں نے غور نہیں کیا تھا کہ تم نے نام گول کر دیا ہے۔ یہ سب تو اس وقت کی باتیں ہیں جب وہ یہاں پہنچ جائے گا۔ یہ بتاؤ کہ تم نے جس بھس میں چنگاری پھینکی ہے، اس کا کیا بنے گا؟"

"آگ بھڑکنے سے پہلے ٹھنڈی ہو جائے گی۔ بس دونوں ڈرائیوروں کی غفلت کی دعا کرتی رہو۔"

"ہو سکے تو آج کا سن ضرور دیکھ لینا۔" ویرا کی آواز طنزیہ ہو گئی۔ "اس کے شہری صفحے پر وہی کہانی چھپی ہے جو میرے دل میں ہے۔ دور سے بات بالکل صاف اور واضح نظر آتی ہے۔ پتا نہیں تم مجھے کیوں بے وقوف بنانے پر تلے رہتے ہو۔ اب میں تمہاری بے راہ روی برداشت نہیں کروں گی۔"

"خوب! تو اب تم بھی بیوی کے سے لب و لہجے سے بات کرنے لگیں...... آج شاید پورے شہر میں یہی ایک منحوس اخبار بچا تھا۔ وہ بیہودہ اور گھٹیا کہانی میں پڑھ چکا ہوں۔ بس رپورٹ کا انتظار کرلو۔"

"میں نے سن ہی نہیں، دوسرے اخبارات بھی دیکھے ہیں۔ ان میں دبے دبے الفاظ میں ان شبہات کا اظہار کیا گیا ہے۔ یہ سب تمہارے دشمن تو نہیں ہیں۔"

"میں کافی دیر سے شہر کی سڑکیں ناپ رہا ہوں۔ یہ کال بھی پبلک بوتھ سے کر رہا ہوں۔ کیا یہ ممکن ہے کہ تم اس طرف آ جاؤ۔ فون پر اردو میں بھی ایسی باتیں مناسب نہیں لگتا۔"

"میں فوراً ہی اس قید خانے سے نکل بھاگنے کے لیے تیار ہوں۔ شہر کے بارونق مرکزی حصے سے دور یہاں کرنے کے آرام کے سوا کیا رکھا ہے۔ کچھ تو حساب بے باق کر کے اپنا سوٹ کیس بھی ساتھ لیتی آؤں۔" وہ شاید میری طرف سے ایسی کسی دعوت کی ہی منتظر تھی۔ وہ ڈوز کے بلہم کہتی رہی۔ "سنا ہے آج صبح سویرے پولیس والے ہوٹل کے کمروں کے ریکارڈ کی دیکھ بھال کے لیے یہاں آئے ہوئے تھے۔"

"تو کیا وہ ہوٹل کے کمروں تک نہیں آئے تھے؟" میں نے متجسس لہجے میں پوچھا۔

"ہو سکتا ہے کہ اگلی بار یہ نوبت بھی آ جائے۔ اس بار وہ فرنٹ آفس تک ہی محدود رہے۔ کیا تمہاری طرف بھی ایسی کارروائی ہوئی ہے؟"

"ہاں۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "آج یہ وبا شاید پورے لندن میں پھیلی ہوئی ہے۔ تمہیں ہاسٹر رابرٹ کا کمرا چھوڑنے کی ضرورت نہیں۔ کچھ رقم پیشگی دے کر چلی آؤ۔ کچھ پتا نہیں کہ کب ہمیں سر چھپانے کے لیے کسی ٹھکانے کی ضرورت پڑ جائے۔ جب تک سلیم اکبر کراچی کے لیے روانہ نہیں ہو جاتا میں تمہیں رائل میں نہیں لا سکتا۔ میں بارہ بجے پکاڈلی چوک پر بوٹس کے اسٹور کے قریب تمہارا انتظار کروں گا۔"

"ٹھیک ہے۔ پھر باقی باتیں وہیں ہوں گی۔" یہ کہہ کر ویرا نے فون بند کر دیا۔

فون سے فارغ ہو کر میں ہے مارکیٹ والی سڑک سے دوبارہ پرانے راستے پر نکل آیا جو ریجنٹ اسٹریٹ سے ہوتا ہوا پکاڈلی سرکس تک پہنچتا تھا۔

اس وقت تک آسمان پر بادلوں کے پرے گھرے ہو چکے تھے۔ چند ثانیوں بعد بہت ہلکی سی پھوار پڑنے لگی۔ چمکتے ہوئے سورج کی سرزمین کے باسیوں کے لیے ساون کا وہ سہانا موسم ہمیشہ خوابناک، رومان پرور اور حسین ثابت ہوتا ہے لیکن چمکتی ہوئی دھوپ کو ترسے ہوئے انگریزوں کے لیے وہ بوچھاڑ ایک عذاب سے کم نہیں ہوتی۔ گھڑی میں تولہ گھڑی میں ماشہ ہونے والی اس برسات میں ہر مقامی فکر مند، اداس اور بیزار نظر آتا ہے لیکن اس وقت فٹ پاتھوں پر ہر رنگ و نسل کے جو سیاح چلتے پھرتے نظر آ رہے تھے ان سب کے چہروں سے بے حساب خوشی پھوٹی پڑ رہی تھی۔ ہر جوڑا وارفتگی کے انداز میں ایک دوسرے کو یوں مضبوطی سے تھامے چلا جا رہا تھا جیسے اس بھیڑ میں ایک دوسرے سے بچھڑ جانے کا

خدشہ ہو۔

بعض گوشوں اور درختوں کے سائے میں خاصے اشتعال انگیز مناظر دیکھنے میں آرہے تھے لیکن وہ بے فکروں کا شہر لندن تھا جسے عرف عام میں سیاحوں کی جنت کہا جاتا ہے۔ ہر شخص اپنی دنیا میں مگن اور مست تھا۔ کسی کو دوسروں کی فکر نہیں تھی۔ مغرب میں اس رویے کا نام رواداری اور پرامن بقائے باہمی تھا۔ مشرق کے ہر خطے میں ایسی حرکتوں کو بلا استثنٰی بے شرمی، بے حیائی اور بدکرداری کا نام دیا جاتا تھا۔

ریجنٹ اسٹریٹ ایک طرف ٹرافالگر اسکوائر اور چیرنگ کراس سے آنے والے راستے سے ملتی ہے اور پھر پکاڈلی سرکس کے شہرۂ آفاق چوراہے کی دوسری جانب خم کھاتی ہوئی سیدھی آکسفورڈ سرکس سے جا ملتی ہے۔ اس پر ہر وقت لوگوں کا ایک رنگا رنگ ازدحام رواں نظر آتا ہے۔

میں اردگرد کا جائزہ لیتا ہوا پکاڈلی سرکس پر پہنچا تو میری رسٹ واچ ساڑھے گیارہ بجا رہی تھی۔ چیرنگ کراس سے پکاڈلی سرکس تک دوڑ لگانے کے بعد معدے میں اتری ہوئی یخ بستہ بیئر موسم کی خنکی سے مل کر اپنا رنگ دکھانے لگی تھی جس کے نتیجے میں، میں گرم گرم چائے یا کافی پینے کی طلب محسوس کر رہا تھا۔

میں بوٹس کے اسٹور کو عارضی طور پر بھول کر میکڈونلڈ شاپ میں گھس گیا۔ کھلی اور ٹھنڈی فضا سے ریستوران کی فرحت انگیز حرارت میں پہنچتے ہی مجھے سرور سا آ گیا۔

معمول کے مطابق وہاں بھی خودکار کیش مشینوں کے سامنے چھوٹی بڑی قطاریں لگی ہوئی تھیں۔ میں نے ایک قطار میں لگ کر خوبصورت کاغذی گلاس میں کافی خریدی اور پھر دیوار گیر طویل میز کے سامنے پڑے ہوئے ایک اونچے اسٹول پر جا بیٹھا۔ کھانے کا وقت نہ ہونے کے باوجود وہ فاسٹ فوڈ ریستوران تقریباً بھرا ہوا تھا۔

میں کافی کا گلاس دھیرے دھیرے خالی کرتا رہا۔ اسی دوران میں میں نے سگریٹ بھی سلگا لی۔ یہ ذکر پہلے بھی کہیں آچکا ہے کہ اس زمانے میں سگریٹ بلکہ تمباکو نوشی کے بارے میں مغرب میں کوئی مخالفانہ مہم شروع نہیں ہوئی تھی اور لوگ ہر طرف کثرت سے دھواں اڑاتے ہوئے نظر آرہے تھے۔

کچھ ہی دیر گزری تھی کہ اچانک کسی نے بے تکلفی سے میری پسلی میں ٹہوکا دیا۔ میں چونکنے انداز میں پلٹا۔ سلیم اکبر خان کا خوشی سے دمکتا ہوا چہرہ میرے سامنے موجود تھا۔ اس کے ہاتھ میں چائے کا کاغذی کپ موجود تھا۔

"اکیلے اکیلے یہاں عیش ہو رہے ہیں ...... کیا ایلیزا کو ہوٹل ہی میں چھوڑ آئے ہو؟" اس نے میری طرف جھک کر بائیں آنکھ دباتے ہوئے کہا۔

"ایلیزا کے لیے تمہاری دوستی ناکافی ثابت ہو رہی ہے۔" میں نے طنزیہ مسکراہٹ کے ساتھ جواب دیا۔ "تمہارے جاتے ہی وہ تفریح کے لیے کہیں نکل گئی تھی۔ اب کہیں عیش کر رہی ہوگی۔ میں تو یہاں کافی پی رہا ہوں۔"

میں اسٹول پر براجمان تھا۔ آس پاس کوئی نشست خالی نہیں تھی۔ میں نے اس کا ساتھ دینے کے لیے اخلاقاً اپنی جگہ چھوڑ دی اور ہم دونوں ٹہلتے ہوئے ایک گوشے کی طرف بڑھ گئے۔

"کیا بات ہے ......؟ تمہارے چہرے سے خوشی پھوٹی پڑ رہی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ تمہیں آج ہی کی پرواز پر کراچی واپسی کی سیٹ مل گئی ہے۔" قدرے توقف کے بعد میں نے اس سے پوچھا۔

"تم ٹھیک سمجھے۔ آج کی تو نہیں، کل صبح آٹھ بجے کی پرواز پر سیٹ ملی ہے۔ رش کے دنوں میں اتنی جلدی سیٹ کا مل جانا معجزے سے کم نہیں ہے۔ تم سے ملاقات کے بعد میرے سارے بگڑے ہوئے کام تیزی سے سیدھے ہوتے جا رہے ہیں۔" گوشے میں پہنچ کر اس نے مسرت آمیز لہجے میں مجھے آگاہ کیا۔ "کراچی میں دفتری سیل کھل گئی، یہاں سے اتنی آسانی سے واپسی کی سیٹ مل

گی۔ میرا دل کہہ رہا ہے کہ کراچی پہنچتے ہی میرے مطلوبہ کاغذات میرے ہاتھ آجائیں گے۔ کسی کو کانوں کان بھی پتا نہ چلے گا۔"

وہ اپنی قسمت اور تدبیروں پر نازاں تھا۔ سمجھ رہا تھا کہ اس نے اپنی مکاری سے اپنے برے وقت کو ٹال دیا تھا۔ وہ بدنصیب اور خودغرض شخص بھول رہا تھا کہ قدرت کا مکافاتِ عمل کا ایک اپنا نظام ہے جس کے تحت بدروں اور بدکاروں کی مہلت کی رسی دراز ضرور ہوتی ہے لیکن آخری ہی جھٹکا ان کی گردنیں توڑ کر انہیں پیوند خاک کر دیتا ہے۔

کیا مقام عبرت تھا کہ شکار خوشی خوشی اپنے شکاری کے پھیلائے ہوئے جال میں پھنسنے کے لیے پر تول رہا تھا۔ جب اسے کراچی میں صرف اندیشے ہی دہلا رہے تھے تو وہاں سے نکل بھاگا تھا لیکن اب اس کی قبر تیار ہو چکی تھی تو وہ جلد از جلد وہاں پہنچنے کے لیے بے چین تھا۔

میں نے پورے خلوص دل سے اسے مبارک باد دی کیونکہ اس نے وہی فیصلہ کیا تھا جو اسے اس کے موزوں ترین انجام تک پہنچا سکتا تھا۔ اس نے پولینڈ سے آئی ہوئی الیزا کے...... ساتھ لندن جیسے شہر نگاراں میں اپنی زندگی کی چند آخری حسین ترین راتیں گزاری تھیں اور اب کراچی میں اس کا فیصلہ ہونا تھا۔

"ایئر لائن کا دفتر بھی یہیں قریب ہی ہے۔ سیٹ بک کراتے ہی میں ادھر چلا آیا۔ سچ پوچھو تو آج مجھے پکاڈلی میں ایک نئی کشش نظر آرہی ہے۔"

"یہ پکاڈلی کی کشش نہیں، تمہارے اندر کی خوشی ہے جو تمہیں ہر چیز پر چھائی ہوئی نظر آرہی ہے۔" میں نے سنجیدگی سے جواب دیا۔ "ابھی تمہارے ساتھ کوئی اندوہناک واقعہ پیش آجائے تو یہی پکاڈلی تمہیں اجڑی ہوئی اور بے رونق نظر آنے لگے گی۔"

"اوہو...... اس مبارک موقع پر ایسی بدفالی تو منہ سے نہ نکالو۔" اس نے بے ڈھنگے پن سے ہنستے ہوئے کہا۔ "مجھے یہ بتاؤ کہ جب میں نے الیزا کو تمہارے حوالے کیا تھا تو تم نے اسے باہر کیوں جانے دیا؟"

میں نے اپنی رسٹ واچ پر سرسری نظر ڈال کر کہا۔ "آؤ باہر چلتے ہیں۔"

اس نے چائے کا خالی کپ ڈسٹ بن میں ڈال دیا۔ اندر کے خوشگوار ماحول سے خنک اور کھلی فضا میں پہنچ کر میں نے کہا۔ "الیزا کوئی انگوٹھی یا رسٹ واچ نہیں ہے جس کی ملکیت کو تبدیل کرنا تمہارے اختیار میں ہو۔ وہ نرم و نازک جذبوں سے مالا مال ایک زندہ لڑکی ہے۔ جب تک تم یہاں ہو اس سے دوستی کے مزے لوٹتے رہو۔ وہ اکیلی رہ جائے گی تو میں دیکھوں گا کہ وہ میرے لیے کتنی کشش انگیز ہے۔"

باہر آتے ہی میں نے دانستہ اسے گرین پارک کی طرف جانے والے راستے پر ڈال دیا تھا۔ میری کوشش تھی کہ ویرا کے اس علاقے میں پہنچنے سے پہلے وہ کہیں دور نکل جائے تاکہ ویرا اس کی نظروں میں نہ آسکے۔ ویرا کو دیکھ کر اس کے دل میں ایک مرتبہ پھر کوئی شرارت بیدار ہو سکتی تھی۔

کچھ دور نکل آنے کے بعد اس نے چونک کر پوچھا۔ "یہ تم مجھے الٹے راستے پر کہاں لے جارہے ہو؟"

"میں لے جا رہا ہوں؟" میں نے حیرت سے آنکھیں پھاڑ کے کہا۔ "تم نے خود ہی ادھر کا رخ کیا تھا۔ میرا خیال تھا کہ تم گرین پارک کے سبزہ زار میں آج کے لیے کوئی نیا شکار تلاش کرو گے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ وہاں کسی سے مل بیٹھنا آسان تو بہت ہوگا۔ آؤ وہیں چلتے ہیں۔"

میں چلتے چلتے ٹھٹک کر رک گیا۔ "میں نے بہت دور تک تمہارا ساتھ دے لیا۔ اب تم اکیلے ہی اس مہم پر جاؤ۔ مجھے تھوڑی دیر بعد پکاڈلی ٹیوب اسٹیشن کے بازار میں اپنے رشتے دار سے ملنا ہے۔"

اس نے چند ثانیوں تک میری طرف دیکھا پھر فضا میں ہاتھ لہرا کے بولا۔ "ٹھیک ہے۔ اب شام کو ہی ملاقات ہوگی۔" یہ کہہ کر وہ آگے بڑھ گیا۔

اس کا رخ بدستور گرین پارک کی طرف تھا۔

میرے لیے یہ حیران کن بات تھی کہ وہ انتہائی درجے تک میرا گرویدہ ہو چکا تھا اور ہر بار میرے سمجھائے ہوئے راستے پر چلنے میں خوشی محسوس کر رہا تھا۔

میں ایک دیوار کے سائے میں رک کر اسے خراماں خراماں گرین پارک کی طرف جاتے ہوئے دیکھتا رہا۔ جب مجھے یقین ہو گیا کہ وہ لوٹ کر نہیں آئے گا تو میں تیز قدموں سے واپس پکاڈلی کی طرف ہو لیا۔ اس وقت دوپہر کے بارہ بجنے میں چند ہی منٹ باقی رہ گئے تھے۔

پکاڈلی سرکس پر بوٹس اسٹور کے باہر ویرا پہلے سے موجود تھی۔ لندن میں ٹیوب اسٹیشنوں سے لے کر شہر کے مرکزی بازاروں تک میں جابجا ایسے مضطرب لوگ نظر آتے ہیں جو مقررہ وقت اور مقام پر اپنے کسی دوست یا ملاقاتی کا انتظار کر رہے ہوتے ہیں اور کبھی کسی کی دستبرد اسے نگاہوں کا نشانہ نہیں بنتے۔

ویرا اپنی جگہ کھڑی عقابی نظروں سے قرب وجوار کا جائزہ لے رہی تھی۔ اس نے دور ہی سے مجھے اپنی طرف آتے دیکھ لیا اور اپنی جگہ چھوڑ کر تیر کی طرح سیدھی میری طرف چلی آئی۔

کہاوت ہے کہ جب تم روم میں ہو تو وہی سب کرو جو رومن کرتے ہیں۔ اس وقت وہ کراچی کے بجائے لندن کے ایک روایتی اور رومانوی علاقے میں موجود تھی۔ اس نے وہی کیا جو مقامی لڑکیاں والہانہ جذبات سے مغلوب ہو کر کرتی ہیں۔ مجھے ویرا سے اس بدتمیزی کی توقع نہیں تھی اس لیے میں بے خبری میں اس کا شکار ہو گیا۔ میرے کچھ کہنے سے پہلے ہی وہ میرے داہنے بازو سے یوں لپٹ گئی جیسے مجھ سے مدتوں سے بچھڑی ہوئی تھی۔ میں نے جھلا کر اپنا بازو اس کی گرفت سے نکالنے کی کوشش کی تاکہ اپنے رخساروں سے ویرا کی جسارت کے داغ مٹا سکوں مگر وہ جونک کی طرح میرے بازو سے لپٹی رہی۔

"احمق نہ بنو۔" وہ مجھے ایک طرف تقریباً کھینچتے ہوئے منمنائی۔ "خاموشی سے کسی سکون کی جگہ کی طرف نکل چلو۔ مجھ سے یہ توقع نہ رکھنا کہ میں تمہارے سامنے پولیس کی بھیڑ بھاڑ میں ماری ماری پھروں گی۔ اپنی تسلی کے لیے یہ بھی سن لو کہ میں داغ نہ لگانے والی لپ اسٹک استعمال کرتی ہوں۔"

"تمہارے لگائے ہوئے دوسرے داغ اتنے کافی ہیں کہ لپ اسٹک کا ہلکا سا ایک آدھ داغ ان میں اپنی شناخت تک کھو بیٹھے گا۔" میں نے طنز سے کہا۔

وہ قلقاری مار کر ہنس پڑی۔ آس پاس سے گزرتے ہوئے چند راہ گیروں نے چونک کر ہماری طرف دیکھا۔ میں شرمسار ہو گیا مگر اس سے پہلے ہی دیکھنے والے معذرت خواہانہ انداز میں سر جھکا کر آگے ہو لیے کیونکہ اس سرزمین پر دوسروں کی انفرادی آزادیوں میں مخل ہونے کا کوئی دستور نہیں تھا۔

"صرف ایک رات الگ رہ کر تم نے شاعری شروع کر دی۔"

ہنسی تھمنے کے بعد ویرا کہہ رہی تھی۔ "شاعری کرنے والوں کو یہ شہر راس نہیں آتا۔ یہاں ہر ایک پاؤنڈ کی زبان بولتا اور سمجھتا ہے۔ بزنس یا نو بزنس۔ اس کے سوا تیسری بات نہیں ہوتی۔"

معاً مجھے پچھلی شام چیئرنگ کراس پر ملنے والی نیم رجنل یاد آ گئی۔ وہ بھی اس وقت بزنس کی تلاش میں بھٹکتی پھر رہی تھی لیکن اس نے میرے ساتھ جو سلوک کیا، وہ ویرا کے بیان کیے ہوئے معیار سے بالکل مختلف تھا۔ میری ہمدردی اور کج خلقی کی وجہ سے اس نے اپنے معاوضے کے طے شدہ پانچ پاؤنڈ بھی میرے برباد کیے ہوئے وقت کے طور پر میرے پاس چھوڑ دیے تھے۔

"آؤ ٹیوب میں چلتے ہیں۔" میں نے اس کی بچی ہوئی ذاتی رو کو راہ پر لانے کے لیے اچانک تجویز پیش کی۔ "اس وقت ٹیوب خالی ہو گی۔"

"کہاں جانے کا ارادہ ہے؟" اس نے میرا بازو چھوڑ کر تیزی سے پوچھا۔

اپنی ترکیب کی کامیابی پر میں دل ہی دل میں خوش ہوا

سمرائے ہوئے بولا۔ ''کہیں بھی نہیں۔ بس ٹریول کارڈ لے کر کسی بھی ٹرین میں چڑھ جائیں گے۔ خالی ڈبوں میں ہمیں باتیں کرنے کا موقع مل جائے گا۔''

''تجویز محفوظ اور کم خرچ ہے۔'' اس نے میری تائید کی اور ہم ایک قریبی زمین دوز راستے میں گھس گئے جو اندر ہی اندر ہمیں کسی بھی مطلوبہ سڑک کے کنارے یا زیرِ زمین ٹیوب اسٹیشن تک پہنچا سکتا تھا۔

پکاڈلی ٹیوب اسٹیشن کے ٹکٹ گھر سے پہلے واقع زمین دوز بازار کی بھری پڑی دکانیں بے شوق سیاحوں وغیرہ کی توجہ کا مرکز بنی ہوئی تھیں۔

لندن میں بھیک مانگنا قانوناً جرم ہے مگر وہاں بھیک منگوں کی ایک پرانی روایت چلی آ رہی ہے۔ عام گزرگاہوں کے کنارے کوئی بھی اپنا ہیٹ اُلٹ کر نیچے رکھ دیتا ہے اور پھر دیوار سے ٹیک کر گٹار پر اپنی پسندیدہ دھن بھونڈے انداز میں بجانے کی کوشش کرتا رہتا ہے۔ گٹار کے تاروں سے نکلنے والے وہ بے سرے سُر ''دے مائی، بابا اللہ کے نام پہ'' کے مترادف ہوتے ہیں۔ بہت سے رحم دل...... راہ گیر اس ہیٹ میں سکے اور بعض اوقات نوٹ تک ڈالتے رہتے ہیں۔ کبھی کبھی ڈیوٹی پر مامور سپاہی بھی اس کارِ خیر میں حصہ لیتے ہیں اور اس کاروبار میں مداخلت نہیں کرتے۔

بائبل کے ابتدائی ورق کے سہارے اپنے خریداروں تک رسائی کی کوشش کرنے والی سیلز گرل کی طرح، شہر کے یہ بھکاری بھی قانون سے بچ کر کام کرتے تھے۔ وہ موسیقی نواز تھے۔ ایک کنارے سے بیٹھ کر لوگوں کو اپنے فن سے محظوظ کرتے تھے۔ بن مانگے کوئی اپنی خوشی سے ''انعام'' دے دیتا تھا تو وہ اسے کیسے روک سکتے تھے۔ یہ دیگر بات تھی کہ اپنے مسلسل پروگرام کے دوران میں آس پاس کسی پولیس کو موجود نہ پا کر یہ فن کار بلند آواز میں چہرے کی آوازیں لگا کر لوگوں کو اپنے اصل مقصد سے آگاہ کرتے رہتے تھے۔

ہم دونوں نے ٹکٹ گھر کی ایک خالی کھڑکی پر یہ رقم دے کر ٹریول کارڈ خریدے۔ داخلے کے راستے پر باری باری اپنے کارڈ آہنی سلاٹ میں ڈالے۔ کارڈ خود بخود اندر غائب ہو کر دوسرے سرے سے برآمد ہوا۔ کسی نادیدہ آنکھ نے کارڈ کی تاریخ وغیرہ کی تصدیق کی اور رکاوٹ ہٹ گئی۔ ایک فرد کے گزرتے ہی راستہ پھر مسدود ہو گیا۔ دوسرے آدمی کا کارآمد کارڈ مشین سے گزرے گا تو دوبارہ راستہ بنے گا۔

ٹکٹ اور ٹریول کارڈ کی پڑتال کرنے والی یہ سادہ مشینیں حیرت ناک ہیں۔ ان میں پرانی تاریخ والا کوئی ناکارہ ٹکٹ یا کارڈ ڈالا جائے تو مشین اسے ہوگل کر باہر پھینک دیتی ہے۔ رکاوٹ اپنی جگہ سے جنبش بھی نہیں کرتی۔

لطف کی بات یہ ہے کہ اسٹیشنوں سے خریدے ہوئے کارڈز پر مشینوں سے تاریخ ڈالی جاتی ہے۔ باہر سے خریدے جانے والے کارڈز پر ہاتھ سے یہ اندراج کیا جاتا ہے مگر مشین ہر اندراج کو بالکل ٹھیک ٹھیک پڑھ لیتی ہے۔ اگر کسی نقص کی وجہ سے کوئی مشین کسی کے جائز کارڈ پر بھی راستہ نہ دے تو لندن ٹرانسپورٹ کا کوئی اہل کار فوراً اس کی مدد کو آتا ہے۔ بیشتر مرکزی اسٹیشنوں پر داخلے اور اخراج کے راستوں پر یہی طریقہ کار ہے۔ مضافات میں چیکر کام کرتے ہیں کیونکہ وہاں مسافروں کا دباؤ بہت کم ہوتا ہے۔

ان تماشوں سے گزر کر ہم نیچے پکاڈلی لائن کے پلیٹ فارم پر پہنچے۔ وہاں تھوڑے بہت فارغ اور بے فکرے سیاح نظر آ رہے تھے۔ کاروبار اور ملازمتوں پر جانے والے لاکھوں شہریوں کے ریلے گھنٹوں پہلے ان راستوں کو روند کر گزر چکے تھے۔

پکاڈلی لائن کے ذریعے میں پہلے بھی ہیتھرو کا چکر لگا چکا تھا۔ اس بار میں نے ہیتھرو کے بجائے مخالف سمت میں کاک فوسٹرز کی طرف جانے والی ٹیوب کا انتخاب کیا۔

ہیتھرو سے آنے والی ٹیوب سامان سے لدے پھندے مسافروں سے تقریباً خالی ہو گئی کیونکہ یہاں سے باہر نکلے بغیر پکاڈلی لائن کے ذریعے شہر کے اہم ترین حصوں میں پہنچا جا سکتا تھا۔

ہم دونوں کو ڈبے کے آخری سرے پر ایک ایسا

گوشۂ عافیت مل گیا جہاں آخر تک کسی کی مداخلت کا امکان نہیں تھا۔ ہم بے فکری سے کھل کر باتیں کر سکتے تھے۔

''تم سے ایک غلطی ہوئی ہے۔'' ویرا نے بیٹھتے ہی مسکرا کر کہا۔

''تم نے صرف دو زون والے ٹریول کارڈ لیے ہیں جب کہ اس ٹیوب کا آخری اسٹیشن پانچویں زون میں ہے۔ وہاں ہم دونوں دھر لیے جائیں گے۔''

''سیاحوں کو ہر جگہ لاعلمی اور بے خبری کا سہارا میسر رہتا ہے۔ میں نے خود اس بات پر غور نہیں کیا تھا۔ ہم کو اسی وقت پکڑا جائے گا جب ہم کاک فوسٹرز پر اسٹیشن سے باہر نکلنے کی کوشش کریں گے۔''

''تو پھر تمہارا کیا ارادہ ہے؟'' ویرا نے مجھے گھورتے ہوئے پوچھا۔

''باہر نکلے بغیر واپسی کی ٹرین سے پھر اسی طرف لوٹ آئیں گے۔''

''یعنی ہم چوہوں کی طرح گھنٹوں ان ہی سرنگوں میں ادھر اُدھر سفر کرتے رہیں گے؟''

''ضروری نہیں۔ دل گھبرایا تو سنٹرل لندن میں کہیں بھی اُتر جائیں گے۔''

''اس کا مطلب ہے کہ تم ٹریول کارڈ کو پوری طرح استعمال کرنے کا فیصلہ کر چکے ہو۔''

''پوری طرح کہاں؟ پوری طرح تو اس وقت استعمال ہوگا جب ہم سرخ ڈبل ڈیکر بسوں میں بھی گھومیں گے۔'' میں نے بے پروائی سے کہا۔ ''ٹریول کارڈ کا فائدہ یہی ہے کہ کرایہ مقرر ہو اور سفر لامحدود۔''

ڈبے کے اس حصے میں ان دنوں تمباکو نوشی کی اجازت ہوا کرتی تھی۔ پلیٹ فارموں پر کوئی پابندی نہیں تھی۔ یہ بعد کا قصہ ہے کہ کنگز کراس کے عظیم الشان زیرِ زمین اسٹیشن میں بے پروائی سے پھینکی گئی کسی سلگتی ہوئی سگریٹ سے ایسی ہولناک آگ بھڑکی کہ ذرا سی دیر میں ساٹھ سے زیادہ انسان لقمۂ اجل بن گئے۔ اس واقعے کے بعد سے ٹیوب اسٹیشنوں کی حدود اور ٹرینوں میں تمباکو نوشی پر مکمل پابندی عائد کر دی گئی۔

ویرا نے اپنے لیے سگریٹ سلگائی تو میں نے بھی اس کی تقلید کی۔

''ہم لوگ ٹریول کارڈ کے فوائد پر اس طرح مذاکرہ کر رہے ہیں جیسے لندن ٹرانسپورٹ والوں نے ان کی فروخت کا ٹھیکا ہمیں دے دیا ہو۔ کیا تم دوسرے اہم ترمسائل کو بالکل بھولے ہوئے ہو؟''

''مسائل سے فرار کی کوششوں کو بھولنے کا نام نہیں دیا جا سکتا۔ جو ہونا تھا وہ ہو گیا۔ اب ہمیں تن بہ تقدیر ہو کر حالات کا مقابلہ کرنا ہے۔''

''تم ایک ایسے ذلیل ہوٹل میں جا پھنسے ہو جہاں فون سننے کے لیے کاؤنٹر پر آنا پڑتا ہے۔ اس سے اندازہ ہو جاتا ہے کہ تمہارے کمرے میں ٹیلی وژن بھی نہیں ہوگا۔''

''کامن روم میں ٹیلی وژن ہے۔ میں نے اس پر خبریں دیکھی تھیں۔''

''میں چینل بدل بدل کر تبصرے سنتی رہتی ہوں۔ یہ حوصلہ افزا بات ہے کہ ابھی تک دونوں ڈرائیوروں میں سے کوئی سامنے نہیں آیا۔ ان کے بارے میں مسلسل ترغیبی اعلانات کیے جا رہے ہیں۔ ان میں سے کوئی سامنے آتا ہوتا تو وہ اب تک منظرِ عام پر آ چکا ہوتا۔''

''بعض لوگ بہت دیر سے فیصلہ کرتے ہیں۔ اس بارے میں وثوق سے کچھ نہیں کہا جا سکتا۔'' میں نے پُرخیال لہجے میں جواب دیا۔ ''بس ایک آدھ روز خیریت سے گزر جائے تو ہم یہاں سے بہت دور نکل چکے ہوں گے۔ اس کے بعد پولیس ہماری گرد بھی نہیں پا سکے گی۔''

یہاں اور بریڈفورڈ میں جو ہیں گھنٹے نشر ہونے والی اردو ریڈیو سروس چلتی ہے جو ٹونٹنگ براڈوے کے پیچھے، ساؤتھ آل اور وائٹ چیپل وغیرہ کے علاقوں میں کثرت سے سنا جاتا ہے۔ ان لوگوں نے اس قتل کو سیکرٹ ایجنسیوں کے کسی تصادم کا شاخسانہ قرار دیا ہے۔''

ویرا کے اس انکشاف نے مجھے چونکا دیا۔ ''انہوں نے اس کا کوئی نہ کوئی جواز بھی پیش کیا ہوگا۔''

''کیتا اپنے ہائی کمیشن کے ٹریڈ سیکشن سے وابستہ

ہونے کے باوجود را کی ایجنٹ تھی۔ جیمز چندات اس کا مخبر اور ہرکارہ تھا۔ واردات جس پیشہ ورانہ مہارت اور صفائی سے کی گئی ہے اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ کسی تصادم کی ابتدا تھی۔ اب ایسی ہی کچھ انتقامی وارداتیں بھی ہو سکتی ہیں۔ سن رائز ریڈیو اردو اور ہندی بولنے والوں سے اپیل کر رہا ہے کہ وہ اپنے مہمانوں اور اجنبیوں پر گہری نظر رکھیں ورنہ ایسی کسی اور واردات کے نتیجے میں وہ سب بدنام ہو جائیں گے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ وہ اندر کی خبریں بھی نکال لائے ہیں؟" میں نے دھیرے سے کہا۔

"اب دیکھنا ہوگا کہ بدری ناتھ اور وینش اگروال کی آمد پر کیا ہوتا ہے۔"

"ہمیں بدری سے رابطہ کرنے میں احتیاط سے کام لینا ہوگا۔ اول خان کا خیال ہے کہ نک موڈے کو اس پر شبہ ہو چکا ہے اور لندن میں اس کی کڑی نگرانی کی جائے گی۔"

ویرا چونک پڑی۔ "اس کے پاس ماسٹر رابرٹ ہوٹل کا فون نمبر ہے لیکن وہ تمہارے موجودہ نام سے بے خبر ہے..... اوہ! تم یہ تو نہیں سوچ رہے کہ وہ بوکھلا کر تمہارا سراغ لگانے کے لیے ہوٹل کی طرف دوڑ لگا دے گا؟ وہ اس کی نگرانی کرنے والے ماسٹر رابرٹ ہوٹل تک پہنچ جائیں گے۔"

"اب تمہاری عقل صحیح کام کر رہی ہے۔ میرے ذہن میں یہ اندیشہ پہلے سے کلبلا رہا تھا۔"

"اسی لیے تم وہاں سے بھاگ گئے ہو؟" اس نے تحیر زدہ آواز میں پوچھا۔

"گپتا کے قصے کے ساتھ بدو... بھی میرے سر پر سوار تھا۔" میں نے اعتراف کیا۔

"اور تم مجھے اب بتا رہے ہو۔ اس چوہے دان میں میرا کیا بنے گا؟"

"کچھ بھی نہیں۔ وہ تمہیں نہیں پہچانتے۔ ہوٹل میں تم ویرا نہیں مسز وزدی بردا ہو۔"

"اس سے کیا فرق پڑتا ہے۔ میری آ... ایک

پاکستانی کی حیثیت سے ہوئی ہے۔"

"تم بلاوجہ فکرمند ہو رہی ہو۔ اس سے کوئی فرق نہیں پڑے گا۔ سیکرٹ ایجنٹ اپنی سرزمین پر آدم خور شیر سے زیادہ خونخوار اور خطرناک ہوتا ہے لیکن اجنبی سرزمین پر وہ پھونک پھونک کر قدم اٹھانے والا لڑاکا ہوتا ہے۔ ان لوگوں کو ہوٹل کے ریکارڈ تک رسائی حاصل نہیں ہو سکتی۔"

"مجھے تصادم سے ڈر نہیں لگتا لیکن اب ماسٹر رابرٹ ہوٹل پر دہشت گردی کی کوئی کارروائی بھی ہو سکتی ہے۔ میں مقابلہ کیے بغیر مر جانے پر وہاں سے فرار کو ترجیح دوں گی۔"

"بھول جاؤ۔" میں نے تحقیر آمیز لہجے میں کہا۔ "یہ نئی دہلی نہیں، لندن ہے۔ یہاں وہ بھول کر بھی ایسی کسی کارروائی کی حماقت نہیں کریں گے۔"

"جب تم یہاں ایک دوغلے مقامی کو مار سکتے ہو تو انہیں کون روک سکے گا۔"

"میں نے جھیل میں پہلا پتھر پھینکا تھا۔ اب ہر طرف شکوک و شبہات کی لہریں ہی لہریں ہیں۔ جب سن رائز ریڈیو والے اندر کی خبریں لا سکتے ہیں تو لندن پولیس متوقع امکانات سے غافل نہیں رہے گی۔ ہو سکتا ہے کہ اسکاٹ لینڈ یارڈ والے بھی خاموشی سے میدان میں اتر آئے ہوں۔ وہ انڈین ہائی کمیشن کے ایک ایک آدمی پر کڑی نگاہ رکھیں گے۔"

"شاید تم ٹھیک ہی کہہ رہے ہو۔" وہ پرخیال آواز میں بولی۔ "ہر ملک سفارتی عملے کے بھیس میں اپنے کچھ خفیہ ایجنٹ ضرور رکھتا ہے۔ یہ بات اب ایک کھلا راز ہے۔ مقامی حکام انڈین ایجنسیوں کو کسی بھی قسم کی انتقامی کارروائی کا موقع نہیں دیں گے۔"

"یہ اس وقت کی باتیں ہیں۔ وہ دونوں یہاں آ جائیں۔ اس وقت کوئی صحیح نقشہ سامنے آئے گا۔" میں نے وسل اسکوائر کے اسٹیشن پر رکی ہوئی ٹرین سے باہر دیکھتے ہوئے جواب دیا۔

وسل اسکوائر پر پورے ڈبے میں ہمارے سوا صرف

دو مسافر باقی رہ گئے۔ ٹرین آگے چل پڑی۔

"یہ بتاؤ کہ تمہارا دوست پاکستان کب لوٹ رہا ہے؟" ویرا نے پوچھا۔

"کس کی بات کر رہی ہو؟" میں نے بے دھیانی میں سوال کیا۔

"وہی جو کراچی سے یہاں تک تمہارا ہم سفر تھا۔" اس نے ایک آنکھ دبا کر کہا۔

"وہ کل صبح سویرے نکل جائے گا۔ آٹھ بجے اس کی فلائٹ ہے۔ اس سے تمہیں کیا لینا ہے؟"

"وہ دفع ہو تو میں بھی ماسٹر رابرٹ ہوٹل سے واپس ہوٹل میں آ جاؤں گی۔"

"کیوں، اس ذلیل ہوٹل میں آ کر کیا کرو گی؟" میں نے اس کی کہی ہوئی بات دہرائی۔ "وہاں کمرے تنگ اور باتھ روم مشترک ہیں جہاں عورتیں کرسی پر بیٹھ کر پسندیدہ سُر گنگناتی ہیں۔"

"ایسے گھٹیا ہوٹل میں رہنا میرے بس سے باہر ہے۔" ویرا نے تنک کر کہا۔

"تم بھول گئیں کہ ہم افغانستان کے نیم وحشی قبائل کی قید میں شدگارا ویلی میں بھی رہ چکے ہیں جہاں سردار پائندہ گل کے جھونپڑے ہمارا مسکن تھے......" میں نے اسے یاد دلایا مگر اس نے میری بات کاٹ دی۔

"تازہ کباب میسر ہو تو کوئی احمق بھی بھوسی ٹکڑوں پر ہاتھ نہیں ڈالتا۔"

"پھر تم ماسٹر رابرٹ میں ہی رہو۔ میرے لیے وہ ہر وقت ایک متبادل ٹھکانا ثابت ہوگا۔"

"آج کی رات میرا واپسی کا کوئی ارادہ نہیں ہے۔ کل اس بارے میں غور کروں گی۔"

"میں تمہیں کہاں لٹکائے پھروں گا۔ آج کا دن ویسے بھی بہت اہم ہے......"

"مجھے معلوم ہے کہ بدری شام کو آ رہا ہے۔" اس نے ایک مرتبہ پھر میری بات کاٹ دی۔ "میں دیکھنا چاہتی ہوں کہ تم اس سے مل بیٹھنے کی کون سی راہ تلاش کرتے ہو۔"

"تمہاری موجودگی میں، میں کچھ بھی نہ کر سکوں گا۔ تم ایشیائی مرد اور مغربی عورت پر مشتمل مشتبہ جوڑے والی بات بھول رہی ہو۔ زیادہ دیر ہم دونوں کا ایک ساتھ رہنا مناسب نہیں ہوگا۔"

"یہ خطرہ اسی وقت پیدا ہوگا جب کوئی ٹیکسی ڈرائیور بلکہ میرا اور بوک ٹیکسی ڈرائیور پولیس کے سامنے آ سکے گا۔ اس کے سوا پورے لندن میں کسی کو علم نہیں کہ میں چند دن پیچھا کر رہی تھی۔"

"تم محض مجھے زچ کرنے کے لیے یہ خطرہ مول لینے پر تلی ہوئی ہو تو ٹھیک ہے پھر یوں ہی سہی۔ پہلے سے کچھ سوچنے سمجھنے کی ضرورت نہیں۔ جو ہوگا، دیکھا جائے گا۔"

ٹرین کنگز کراس اسٹیشن پر رک گئی۔ وہ لندن کا ایک بڑا اور معروف جنکشن تھا مگر اس کی اصل رونق کا اندازہ برٹش ریل کے کھلے پلیٹ فارم پر ہی کیا جا سکتا تھا۔ گہری زمین دوز سرنگوں میں بنے ہوئے ٹیوب اسٹیشن کے سادے پلیٹ فارم کم و بیش یکساں ہی نظر آتے تھے۔

وہاں سے ہمارے ڈبے میں قدرے رونق ہوئی۔ محض ایک بوڑھی عورت تسبا کو نوشی کے عادی کی وجہ سے ہماری طرف آئی ورنہ بقیہ مسافر اگلے حصے میں پھیل گئے تھے۔

ہم دونوں ان ہی موضوعات میں الجھے رہے۔ ویرا کی ضد اور چڑچڑے پن کی وجوہ میرے لیے آشنا تھیں۔ وہ ہمیشہ سے محفل آرائی کی شوقین اور بھیڑ بھاڑ میں گھری رہنے کی عادی تھی۔ اپنوں سے مخاصمت کے بعد وہ اپنے ٹولے سے ٹوٹی تو ہمارے ساتھ آ ٹکرائی۔ اس مختصر ٹکڑی میں اس کی ابتدائی اور بیشتر دلچسپی میری ذات تک محدود تھی مگر وہ رفتہ رفتہ دوسروں سے بھی یوں گھل مل گئی کہ اسے کبھی بھی تنہائی کا احساس نہیں ہو سکا تھا۔

کراچی سے روانگی کے بعد جب تک اسے ہم ساتھ میسر رہا وہ بہلی رہی لیکن میرے الگ ہونے ہی اس کی طبیعت میں اکتاہٹ کے ساتھ چڑچڑاپن عود کر آیا۔

ں آشنا ہٹ کا ایک سبب یہ بھی تھا کہ وہ سخت وہمی اور شکی
یعت کی مالک تھی۔ یہ بات اس کے ذہن کے کسی
وشے میں جم کر رہ گئی تھی کہ گیتا کے فلیٹ میں کچھ ایسے
قعات بھی رونما ہوئے تھے جن سے وہ بے خبر تھی۔

راکل ہوٹل میں میرے ساتھ شمیم اکبر خان بھی مقیم
۔ یہ میری غلطی تھی کہ میں نے اپنے بارے میں شمیم اکبر
ن کے بدلے ہوئے جذبات سے ویرا کو پوری طرح
گاہ کر دیا تھا۔ اس کے حاسدانہ خیالات کی رو فوراً الیزا
طرف بہک گئی۔ وہ جاننا چاہتی تھی کہ اس پولش لڑکی
ے ساتھ میرے مراسم کی کیا نوعیت تھی۔

ویرا اپنے کردار کے اعتبار سے ایک عجیب و غریب
ر ناقابلِ فہم عورت تھی۔ وہ مخلص میری دوست تھی لیکن
شبہ سے میری ہر بات کو شک و شبے کی نظروں سے دیکھنے
ی عادی تھی۔ مجھے بہت قریب سے دیکھنے اور پرکھنے کے
جود اسے یہ غلط فہمی تھی کہ میں بہت رنگین مزاج تھا اور
وئی بھی عورت ذرا سی کوشش سے مجھے ورغلا سکتی تھی۔ ویرا
ی اسی غلط سوچ کی وجہ سے میں نے اس سے شیری
نڈل کا کوئی ذکر نہیں کیا ورنہ اسے کریدنے کے لیے
ک نیا موضوع مل جاتا۔ دوسری طرف میری بیوی غزالہ
ی۔

ایک طویل اور صبر آزما محبوبیت سے گزرنے کے
د وہ میری بیوی بنی تھی۔ وہ میرے بارے میں ویرا کے
ا جذبات سے پوری طرح واقف تھی لیکن جب سفر کی
ت ٹھہری تو اس نے کسی بھی اعتراض کے بغیر مجھے ویرا
ے ساتھ کیا چی سے روانہ ہونے کی اجازت دے دی۔
اور بات تھی کہ مجھے رخصت کرنے کے بعد وہ میرے
اق میں دلگیر اور آب دیدہ تھی۔

ٹرین زمین دوز سرنگوں سے نکل کر اب لندن کے
ضافات میں سبزے اور کشادہ آبادیوں کے درمیان پڑی
ی ریلوے لائن سے گزر رہی تھی۔ گرد و پیش کی وہ
الی تبدیلی نظروں کو بہت بھلی معلوم ہو رہی تھی لیکن ویرا
سلسل میرے کان کھائے جا رہی تھی۔

نفسری پارک کے چھوٹے سے مضافاتی اسٹیشن پر
ہمارے ڈبے کا آخری مسافر بھی اتر گیا تو... دوسرے
دروازے سے کالوں کی ایک ٹولی اندر گھسی۔ وہ بھی ہم
جیسے انسان تھے مگر یہ ایک افسوس ناک حقیقت تھی کہ اس
وقت تک کالوں کے بارے میں میرے تجربات بہت تلخ
تھے۔

ٹرین بالعموب ہر اسٹیشن پر بہت قلیل سی مدت کے
لیے رکتی ہے۔ چھوٹے اور غیر معروف اسٹیشنوں پر یہ وقفہ
اور بھی کم رہ جاتا ہے۔ اس وقت میں کسی اور ناخوشگوار
تجربے کا سامنا کرنے کے لیے تیار نہیں تھا۔ میں ویرا کو
اشارہ کرکے سیٹ سے اٹھا اور ایک ہی لمبی جست میں
ڈبے سے پلیٹ فارم پر پہنچ گیا۔ میرے پیچھے ویرا کے باہر
آتے ہی دروازے سسک کر بند ہوئے اور ٹرین آگے چل
دی۔

''کیا ہوا؟ ایک دم ہی یہاں کیوں اتر گئے؟''
ویرا نے سامنے آ کر بیزاری سے پوچھا۔

''یہاں کی فضا میں کچھ سوندھی سی خوشبو رچی ہوئی
محسوس ہوئی اور میں اتر گیا۔''

''تم جھوٹے ہو۔ میرا اندازہ ہے کہ تم کالوں سے ڈر
کر ٹرین سے نکلے ہو۔''

''سمجھ گئی تھیں تو سوال کرنے کی کیا ضرورت تھی؟''
میں نے بدمزگی سے کہا۔

''بعض اوقات تم واقعی عقل مند ہو جاتے ہو۔ یہ کالی
مخلوق دنیا کے جس خطے میں بھی ہے، عذاب بنی ہوئی
ہے۔ ان میں سارے شیطانی اوصاف کوٹ کوٹ کر بھرے
... ہوئے ہوتے ہیں۔''

''افریقی ملکوں میں تمہیں ایک سے ایک شریف کالا
ملے گا۔ یہ تم کیا کہہ رہی ہو؟'' میں نے پلیٹ فارم کے
دوسرے رخ پر جاتے ہوئے تیزی سے کہا۔

''میں ان کی نہیں، مغربی ملکوں میں پائے جانے
والے کالوں کی بات کر رہی ہوں۔ نیو یارک میں سرِ شام بھی
لوگ کالوں کے قریب سے گزرتے ہوئے خوف محسوس

کرتے ہیں۔"

"مگر سارے معاشرے کالے یکساں نہیں ہوتے۔ تم ان کی جوان نسل کو بے راہ کہہ سکتی ہو۔ روزگار اور تعلیم کے مواقع کی کمی انہیں مشتعل مزاج اور تشدد پرست بنا دیتی ہے۔"

"امریکا میں سب کو یکساں مواقع حاصل ہیں۔ تم دیکھو کہ امریکا اور اقوام متحدہ میں کالوں کی کتنی بڑی تعداد اعلیٰ عہدوں پر فائز ہے۔" ویرا نے پُرزور لہجے میں کہا۔ "محنتی کالوں نے ہمیشہ اور ہر میدان میں نمایاں کامیابیاں حاصل کی ہیں لیکن بدقسمتی یہ ہے کہ نسلی طور پر کالے کام چور اور تعلیم سے بیزار ہیں اسی لیے پسماندہ اور جرائم پیشہ نظر آتے ہیں۔"

ویرا شاید ٹھیک کہہ رہی تھی۔ دنیا کے ہر ملک میں تعلیم، روزگار اور ترقی کے میدان میں طبقاتی تفریق نظر آتی تھی اور ہر خطے میں اس کے واضح اسباب کی نشان دہی ہوتی رہتی تھی لیکن سفید فام قوموں کے ساتھ رہنے بسنے والے کالے لوگ بلا استثنیٰ ہر جگہ پسماندہ نظر آتے تھے۔ اس بارے میں ان کی نسلی شناخت دوسرے اسباب پر بھاری نظر آتی تھی۔

"یہ تمہارے سماجی اور معاشرتی تجزیے ہیں۔ مجھے ان سے کوئی سروکار نہیں۔" میں نے اس موضوع کو وہیں ختم کرتے ہوئے ویرا سے کہا۔ "اس وقت بات صرف اتنی سی تھی کہ اس ڈبے میں کالوں کے ساتھ صرف ہم دونوں تھے۔ ان میں سے کسی نے ڈبے میں سوار ہوتے ہی جن نظروں سے تمہاری طرف دیکھا تھا اور میں نے تمہیں اترنے کا فیصلہ کرلیا۔"

"تم نے اچھا کیا لیکن خطرہ ہم دونوں کو ہی لاحق ہوگیا تھا۔ تم جانتے ہو کہ میں اپنا دفاع کرنا اچھی طرح جانتی ہوں۔ وہ میری مرضی کے خلاف میرا بال بھی بیکا نہیں کرسکتے تھے۔"

"ہاں ہاں مجھے معلوم ہے۔" میں نے منہ بنا کر کہا۔

"وہ مجرم نہیں تھے جو ہاتھ آئی ہوئی ایک سالم دوشیزہ کو بھول کر اس کے بال سیدھے یا ٹیڑھے کرنے بیٹھ جاتے۔ اب زیادہ باتیں نہ بناؤ مجھے یہ سوچنے دو کہ ہمیں واپسی میں کہاں اترنا چاہیے۔"

"اگر تم کوئی منصوبہ نہیں بنا رہے ہو تو کہیں بھی اترا جاسکتا ہے۔ اس سے کیا فرق پڑے گا؟"

"میں کراچی فون کرنے کا فیصلہ کرچکا ہوں۔" میں نے اسے آگاہ کیا۔

"اس کا مطلب ہے کہ میرے ساتھ مسلسل باتیں کرتے ہوئے بھی تمہارا ذہن کام کر رہا تھا؟"

"مجبوری تھی.... ہم یہاں تفریح کے لیے نہیں آئے ہیں۔ اپنی حفاظت کے ساتھ ساتھ میں یہ خطرہ مول نہیں لے سکتا کہ بدری یہاں [illegible] کر آگے روانہ ہوجائے اور ہم اس سے رابطہ بھی نہ کرسکیں۔"

"مجھے بتاؤ کہ تم کیا سوچ رہے ہو۔ شاید میں تمہیں کوئی مشورہ دے سکوں۔"

"فی الحال مجھے تمہارے کسی مشورے کی ضرورت نہیں۔ ہم واپسی پر کنگز کراس پر ہی اتریں گے۔ میں کراچی سے یہ معلوم کرنا چاہتا ہوں کہ وہ دونوں لندن کس وقت پہنچ رہے ہیں؟"

"بات سمجھ میں آرہی ہے۔" ویرا سر ہلاتے ہوئے بولی۔ "تم خود اس سے رابطہ کرو گے۔"

"اپنی تھوڑی سی کھوپڑی پر زور دے کر تم آخر کار بات سمجھ ہی جاتی ہو۔ یہ ایک اچھی بات ہے۔" میں نے اس کی پشت پر تھپکی دے کر کہا۔

اسی وقت مخالف سمت سے آنے والی برقی ٹرین تیز رفتاری سے نمودار ہوئی اور پلیٹ فارم کے ساتھ رک گئی۔ دروازے کھلے اور پلیٹ فارم پر موجود دوسرے مسافروں کے ساتھ ہم بھی اس میں سوار ہوگئے۔ اس وقت بھی بیشتر نشستیں خالی تھیں۔

یہ لندن ٹرانسپورٹ والوں کی اعلیٰ منصوبہ بندی تھی کہ دفتری اوقات میں رش میں وہ ٹرینوں میں کھچا کھچ بھرے ہوئے مسافروں سے کرائے کی مد میں اتنی رقم حاصل

کر لیتے تھے کہ دن کے باقی اوقات میں شہریوں کی سہولت کے لیے تقریباً خالی ٹرینیں بھی دوڑانے کے متحمل ہو سکیں۔ اس کے برعکس ہماری لوکل اور سرکلر ریلوے کا یہ حال تھا کہ مسافروں سے جائز اور پورا کرایہ وصول نہ کرنے کی وجہ سے ہر وقت خسارے کا رونا رویا جاتا تھا اور اس خسارے میں کمی کرنے کے لیے اصل کوتاہی پر توجہ دینے کے بجائے اوقات اور ٹرینوں کی تعداد میں آئے دن ردوبدل کر کے نت نئے احمقانہ تجربات کیے جاتے تھے جن کی وجہ سے مسافر ان سہولتوں سے بیزار رہتے تھے۔

کنگز کراس ٹیوب اسٹیشن کی زمین دوز بھول بھلیوں سے باہر ایک نئی رنگارنگ دنیا ہماری منتظر تھی مگر میری نظریں فون بوتھ کی تلاش میں سرگرداں تھیں۔ وسیع ہال میں مختلف راستوں اور سہولتوں کی نشاندہی کے لیے نمایاں بورڈ آویزاں تھے۔ ان کی مدد سے ہم جلد ہی ایک قطار سے لگے ہوئے پبلک فونز تک پہنچ گئے۔ ان میں سے بیشتر ریزگاری سے چلنے والے پرانے فون تھے اور چند جدید کارڈ فون تھے۔

میں نے بوتھ میں داخل ہو کر نمبر ملانا شروع کیا تو دیا بھی میرے قریب موجود تھی۔

سلسلہ ملنے پر.... دوسری طرف سے سلطان شاہ نے ریسیور اٹھایا اور پھر اس نے بین الاقوامی کال کی مخصوص بیپ سنتے ہی اندازہ لگا لیا کہ وہ کال میری ہی ہو سکتی تھی۔

"ہمیں تمہارے فون کا بے چینی سے انتظار تھا۔" سلام دعا کے بعد سلطان شاہ نے کہا۔ "وہ دونوں تمہارے وقت کے مطابق شام چھ بجے لندن پہنچ رہے ہیں۔ ان کے پہنچتے ہی تمہارا کام شروع ہو جائے گا۔ یہاں سے ان کی روانگی غیر یقینی حالات میں ہوئی ہے......"

"ہمارا کام یہاں پہنچتے ہی شروع ہو گیا تھا۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ اول خان سے تمہاری تفصیلی بات نہیں ہو سکی ہے۔"

سلطان شاہ کے ایک گہرے سانس کے بعد اس کی آواز ابھری۔ "تمہارے جاتے ہی اس کا رویہ بدل گیا ہے۔ کام کے معاملے میں وہ سختی سے رازداری برقرار رکھنے والا تندخو افسر نظر آتا ہے۔ اس موضوع پر زیادہ بات ہی نہیں کرتا۔ ویسے نرم اور دوستانہ انداز میں پیش آتا ہے۔"

"وہ اس وقت کہاں ہے؟" میں نے ہنس کر سوال کیا۔ "میں ابھی اس کی گوشمالی کرتا ہوں۔"

"پتا نہیں وہ کہاں ہوگا۔ اس سے بات ہو تو میری شکایت کا ذکر نہ کرنا۔ ایسا نہ ہو کہ وہ برا مان جائے۔ وہ جیسا بھی ہے، ایک اچھا اور قابل اعتماد دوست ضرور ہے۔"

"اور شاید غزالہ بھی تمہارے آس پاس نہیں ہے ورنہ وہ اب تک تمہارے ہاتھ سے ریسیور چھین چکی ہوتی۔" میں نے پرتجسس لہجے میں پوچھا۔

"کل رات اول خان کی فیملی واپس آگئی ہے۔ آج وہ اسی طرف گئی ہوئی ہے۔ ڈیوٹی سے واپسی پر اول خان اسے یہاں چھوڑ دے گا۔" سلطان شاہ نے مجھے آگاہ کیا۔ "تمہارے جانے کے بعد وہ سخت ڈپریشن کا شکار ہے۔ اس کا دھیان بانٹنے کے لیے اول خان آج صبح خود ہی اسے یہاں سے لے گیا تھا۔ تم اندازہ نہیں لگا سکتے کہ وہ تمہیں کتنا ٹوٹ کر چاہتی ہے۔ اگر وہ اپنے جذبات کے اظہار پر قابو رکھنے کی صلاحیتوں کی مالک اور پڑھی لکھی نہ ہوتی تو لیلیٰ مجنوں کے قصے تازہ ہو چکے ہوتے۔"

"فضولیات میں وقت برباد کرنے کی ضرورت نہیں۔" میں نے ایک ہلکی سی غراہٹ کے ساتھ کہا۔ "یہ بتاؤ کہ کل تم نے روزی سے کیا بکواس کی تھی۔"

"روزی!" سلطان شاہ کی تحیر زدہ آواز ابھری پھر اسے فوراً ہی یاد آ گیا کہ کراچی چھوڑتے ہوئے دیا مسز روزی برڈ بن چکی تھی۔ اس نے بوکھلا کر وضاحت کرتے ہوئے کہا۔ "مم..... میں نے تو اس سے کوئی بھی ایسی ویسی بات نہیں کی تھی۔"

اُدھر سلطان شاہ میرے بے ساختہ سوال پر سٹپٹا گیا تھا، اِدھر وریا نے مضطرب ہو کر میرے ہاتھ سے ریسیور چھیننے کی ناکام کوششیں شروع کر دیں۔ کامیابی نہ ہونے پر وہ ماؤتھ پیس کے قریب منہ لا کر تیزی سے بولی۔ "اسلم کے اس فراڈ میں نہ آنا۔ میری اس سے کوئی بات نہیں ہوئی ہے۔ یہ زبردستی تم سے کچھ اگلوانے کی کوشش کر رہا ہے۔"

میں نے زبردستی وریا کو دور دھکیل دیا اور ماؤتھ پیس میں کہا۔ "اس کی لوربان تمہیں اسی قدر ستا رہی ہیں تو میں پہلی پرواز سے اسے واپس بھیج سکتا ہوں۔"

"خدا کی قسم، ایسی کوئی بات نہیں ہے...... ابھی اس نے خود کہا ہے کہ اس نے تم سے کوئی ایسی ویسی بات نہیں کی ہے۔ ذرا ریسیور اسے دے دو تو میں اس سے پوچھوں کہ وہ میرے خلاف کیا زہر فشانی کر رہی ہے۔ ساری کلواس وہی کرتی رہی تھی۔ تم غزالہ سے پوچھ لینا کہ میں نے کچھ نہیں کہا تھا۔ اس نے روزی سے کہا جانے والا ایک ایک لفظ خود سنا تھا۔"

پچھلی رات وریا نے خود ہی فرمائش کی تھی کہ کراچی والے اس سے بات کر لیں۔ میں نے بھی ہمدردانہ طور پر اول خان کو یہی مشورہ دیا تھا لیکن وریا نے اس کال کے بارے میں سرے سے کوئی ذکر ہی نہیں کیا۔ میں نے ابتدا ہی سے وریا کے اس گریز کو محسوس کر لیا تھا لیکن دانستہ اسے نہیں چھیڑا تھا لیکن سلطان شاہ میری باتوں میں آ کر خود ہی واضح اشارے دے بیٹھا تھا اور اب وریا اس گفتگو کو جلد از جلد ختم کرانے کے لیے بے چین ہوئی جا رہی تھی جس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ سلطان شاہ جھوٹ نہیں بول رہا تھا۔

"غزالہ سے بات ہوگی تو میں اس سے بھی پوچھ لوں گا۔ اگر وریا سے بچھڑ جانے کے بعد تم اپنے دل میں اس کے لیے کوئی گنجائش محسوس کر رہے ہو تو بے تکلف ہو کر مجھے بتا دو۔ اسے راضی کرنا میرے بائیں ہاتھ کا کھیل ہے۔"

"یہ تم کیا خرافات بول رہے ہو۔" اس کی بھنائی ہوئی آواز ابھری۔ "آخر تم میری بات پر بھروسا کیوں نہیں کرتے۔ میں روزی جیسی واہیات عورت کو دور ہی سے سات سلام کرتا ہوں۔"

"میں تمہارا سلام اسے پہنچا دوں گا۔" میں نے وریا کو آنکھ مار کر پورے خلوص اور سنجیدگی سے کہا۔

"سلام نہیں سات سلام۔" سلطان شاہ غصے میں تقریباً چیخ پڑا۔ "سات سلام کا مطلب صرف اور صرف لعنت ہوتا ہے۔ اب مجھے زیادہ غصہ نہ دلاؤ ورنہ میں فون بند کر دوں گا۔"

"ایسا نہ کرنا۔" میں نے جلدی سے کہا۔ "میں نے ایک ضروری کام سے فون کیا ہے۔"

"جلدی سے بتا ڈالو۔ اب میرا پارہ تیزی سے چڑھ رہا ہے۔" وہ واقعی غصے میں تھا۔

"تمہیں سلیم اکبر خان والے قصے کا علم تو ہوگا؟" میں نے سنجیدگی اختیار کرتے ہوئے پوچھا۔

"بس فون پر ہی بے سروپا اشارے سنے ہیں۔ میں بتا چکا ہوں کہ اب اول خان مجھے کچھ نہیں بتاتا۔ تمہارے فون کے بعد اس نے سلیم اکبر خان کے کسی دفتر کی سیل کے بارے میں یہاں سے دو تین فون کیے تھے۔ تمہارے قصے میں یہ نام بالکل ہی نیا اور اجنبی ہے۔ یہ کون ہے؟"

"میں تفصیل میں نہیں جا سکتا۔ پوچھو گے تو اول خان تمہیں پوری کہانی سنا دے گا۔ بس اسے یہ بتا دینا کہ سلیم کل صبح آٹھ بجے والی پرواز سے کراچی کے لیے روانہ ہوگا۔"

"شاید یہ بھی کوئی شکار ہے۔" اس کی استفہامیہ آواز ابھری۔ "یہاں سے بدری بھیجا گیا۔ اس کے بدلے میں وہاں سے سلیم آ رہا ہے...... ٹھیک ہے۔ میں اسے بتا دوں گا۔"

"شہر کی مزید کوئی سرگرمی یا خیر خبر؟" میں نے اسکرین پر کارڈ کے کھلتے ہوئے یونٹوں پر نگاہ ڈالتے ہوئے پوچھا۔ "امن و امان کی کیا حالت ہے؟"

سلطان شاہ تلخی سے ہنس پڑا۔ "معلوم ہوتا ہے کہ

لندن کی ہوا کھا کر تم بالکل ہی معصوم اور سادہ لوح ہو گئے ہو۔ برسوں سے امن و امان میں کوئی بہتری ہوئی ہے جو تین دنوں میں کوئی تبدیلی آ جاتی۔ سب کچھ جوں کا توں ہے، تم واپس آؤ گے تب بھی سب یوں ہی ملے گا۔"

"کسی وقت جہانگیر کی خیر خبر لے لینا اسے میرے سفر کی پوری کھتا سنانے کی ضرورت نہیں۔ بس یہ کہہ دینا کہ آج کل شہر سے باہر ہوں۔ موقع ملا تو کسی وقت میں خود بھی اسے فون کر لوں گا۔"

میرا فون کارڈ خاصا مہنگا تھا۔ طویل بات ہونے کے بعد بھی کافی یونٹ بچے رہے۔ گفتگو کا موضوع بدل جانے کے بعد ویرا نے ریسیور چھین کر سلطان شاہ سے بات کرنے کی کوششیں ترک کر دی تھیں۔ میرے فون بند کرنے پر بھی اس نے کوئی شکوہ نہیں کیا۔

"میں نے صبح نو بجے ناشتہ کیا تھا اب دو بج رہے ہیں، کیا ارادہ ہے؟" فون بوتھ سے ہٹتے ہی ویرا نے اپنے پرس کو فضا میں جھلاتے ہوئے بے فکری سے پوچھا۔

"آؤ آج کوئی دیسی کھانا کھاتے ہیں۔" یہ کہہ کر میں دوبارہ ٹیوب اسٹیشن کی طرف مڑ گیا۔

لندن میں صبح سے لے کر رات گئے تک لاکھوں لوگ بر سر زمین رہتے ہیں تو بلا مبالغہ لاکھوں ہی افراد ٹیوب کی زمین دوز دنیا میں ہر وقت متحرک، مختصراً مصروف سفر رہتے ہیں۔

کنگز کراس سے وکٹوریہ لائن کی ٹیوب لے کر ہم آکسفورڈ سرکس پہنچ گئے۔ وہاں ساز و سامان کے تھیلے اور بھاری تھیلوں سے لدے پھندے مرد و زن دوسرے لوگوں سے زیادہ نمایاں تھے۔

میں آکسفورڈ اسٹریٹ چھوڑ کر ایک ذیلی سڑک پر گھوما تو ویرا بولے بغیر نہ رہ سکی۔ "تم دیسی کھانے کے لیے کہاں جانے کا ارادہ رکھتے ہو؟"

"کسی پاکستانی یا انڈین ہوٹل میں ہی مطلب کی چیز کھا سکیں گی۔"

"سوچ لو۔ وہاں آنے والوں میں ان ہی قومیتوں کے لوگ ہوں گے۔ گیتا کا قصہ تازہ ترین ہے۔ ہمیں ایسی جگہوں سے گریز ہی کرنا چاہیے۔"

اس نے میری توجہ بہت اہم نکتے کی طرف مبذول کرائی تھی۔ میں نے فوراً ہی وہ ارادہ ملتوی کر دیا اور ویرا کو لے کر قریبی ویمپی ریسٹوران میں گھس گیا۔ فاسٹ فوڈ کو یورپ اور امریکا میں ماہرین صحت جنک فوڈ یا ناکارہ غذا کا نام دیتے ہیں لیکن نئی نسل کے ساتھ عمر لوگوں میں بھی ان کھانوں کی بڑھتی ہوئی مقبولیت حیران کن نظر آتی ہے۔ بیشتر بڑے شہروں میں لاکھوں کا یہ دھندا ملٹی نیشنل چین کمپنیوں کے ہاتھ میں ہے۔ جو جہاں بھی بیٹھ جائے، جم جاتا ہے اور پھر اس پر دھن برسنے لگتا ہے۔

کھانے پینے اور اس کے بعد لندن کی کوچہ نوردی کے دوران میں، میں ویرا سے دنیا جہان کے موضوعات پر بات کرتا رہا لیکن میرا ذہن اسی پیچ میں الجھا ہوا تھا جو بدری کی آمد سے پیدا ہو رہا تھا۔

میرا اس سے ملنا ناگزیر تھا۔ ہمارے اگلے پروگرام کا انحصار اسی ملاقات پر تھا لیکن کوئی بڑا خطرہ مول لیے بغیر وہ ملاقات ہوتی نظر نہیں آ رہی تھی۔

میں اپنے ذہن پر ہر زاویے سے زور دے رہا تھا پھر اچانک ہی میرے ذہن میں ایک خاکہ سر ابھارنے لگا۔ اس پر عمل کر کے کامیابی کی کوئی نہ کوئی راہ نکالی جا سکتی تھی مگر مشکل یہ تھی کہ اس لائحہ عمل میں ویرا کی موجودگی کی کوئی گنجائش نہیں تھی۔

دوسری طرف ویرا کسی بھی طرح میرا پیچھا چھوڑنے پر آمادہ نہیں تھی۔ وہ پہلے ہی کہہ چکی تھی کہ اس نے اپنا وہ رات ماسٹر وارہٹ ہوٹل کے بجائے سینٹرل لندن میں میرے ساتھ بسر کرنے کا فیصلہ کر لیا تھا۔ وہ اس قدر زود رنج طبیعت کی مالک تھی کہ میرے لیے اس سے اس موضوع پر بات کرنا دشوار نظر آ رہا تھا۔ میں نے ایک مرتبہ پھر اپنے ذہن میں آئے ہوئے منصوبے کو ٹٹولا۔ ویرا کی گنجائش نہیں نکل سکی۔

"تم اپنے ہوٹل کب لوٹو گی؟" کچھ دیر کے

غور و خوض کے بعد میں نے معصومیت سے پوچھا۔

"تمہارا دماغ تو نہیں چل گیا۔" وہ تنک کر بولی۔ "میں کہہ چکی ہوں کہ واپسی کے بارے میں کل غور کروں گی۔ آج میں واپس نہیں جا رہی۔"

"تو کیا مجھے اپنا میزبان بنانا چاہ رہی ہو؟" میں نے بے چارگی سے پوچھا۔

"ایسا ہو سکے تو کیا بات ہے؟" وہ خوش ہو کر بے ساختہ بول اٹھی۔

"کیسے ہو سکے گا؟" میں نے مسمسی آواز میں پوچھا۔ "سلیم اکبر خان بھی رائل ہوٹل میں مقیم ہے۔ وہ تم کو پہچانتا ہے۔ غالباً اس کی روانگی ہے۔ وہ آج شام میرے ساتھ ضرور رش پیٹھنا چاہے گا۔"

"اس پر لعنت بھیجو۔ وہاں سے غائب ہو جاؤ۔ ہم دونوں کسی اور ہوٹل میں رات گزار لیں گے۔" اس نے بے پروائی سے جواب دیا۔ وہ جب بھی مجھے زچ کرنے کا فیصلہ کر لیتی تھی تو عام طور پر اسی انداز میں بے نیازی کے مظاہرے پر اتر آتی تھی۔

"اس کے جانے سے پہلے میری اس کی ملاقات ضروری ہے۔ ہو سکتا ہے کہ میں اس سے کوئی کام کی بات اگلوا سکوں۔" میں نے زور دے کر اسے سمجھانا چاہا۔

"تم اس کے پیچھے پڑے رہے تو بدری کا کیا ہوگا؟" اس نے میری دکھتی رگ پر ہاتھ رکھ دیا۔ "اگر وہ کل ہی یہاں سے نیو یارک روانہ ہو گیا تو کیا ہوگا؟ ہم سب جھک مارتے رہ جائیں گے۔"

"میں اس بارے میں بھی کچھ سوچوں گا۔" میں نے پورے خلوص سے وعدہ کیا۔

وہ رک کر چند لمحوں تک میری آنکھوں میں جھانکتی رہی پھر دوبارہ چلتے ہوئے بولی۔ "تم مجھے پچکار کے مجھ سے پیچھا چھڑانا چاہ رہے ہو۔ اس وقت تمہارے ذہن میں اس کے سوا اور کوئی بات نہیں ... تب تم کوئی ٹھوس سبب نہیں بتاؤ گے ... میں تمہارے ساتھ لگی رہوں گی۔"

"سلیم اور بدری سے زیادہ ٹھوس ثبوت میں کہاں سے لاؤں؟" میں نے بے بسی سے پوچھا۔

"سلیم اب تمہارا دردِ سر نہیں رہا۔ اول خان اس سے کھایا پیا تک اگلوا لے گا۔ بدری کے بارے میں تم اتنی تک اگر فکر کا شکار ہو۔ میں تمہاری ان بودی باتوں کو نہیں مان سکتی ہوں۔"

"سلیم کی بتائی ہوئی کوئی بات ہمارے کام کی بھی ہو سکتی ہے۔ اس سے اول خان کو کوئی فائدہ نہیں پہنچے گا۔ تم یہ کیوں بھول رہی ہو کہ سلیم مدن موہن کے لیے کام کرتا تھا اور وہ را کا آدمی تھا۔ را کا نیٹ ورک بہت منظم اور مربوط ہے۔ ہو سکتا ہے کہ لندن میں کسی ایجنٹ نے سلیم سے رابطہ کیا ہو۔ محض تمہاری ہٹ دھرمی کی وجہ سے میں ان قوی امکانات کو نظر انداز نہیں کر سکتا۔"

میرے اس نکتے میں ذرا بھی وزن نہیں تھا۔ لیکن ریا سے بات کرتے ہوئے وہ دلیل برجستہ میرے ذہن میں آ گئی تھی اور میں اسے چکر دینے کے لیے بے تکان بولتا چلا گیا۔

وہ فوراً کچھ نہ بولی، سوچ میں پڑ گئی۔ شاید وہ میرے آخری فقروں کو اپنے ذہن میں تول رہی تھی۔ آخر کار وہ قائل ہو کر بولی۔ "ٹھیک ہے میں مانے لیتی ہوں کہ سلیم سے تمہاری ملاقات سود مند ثابت ہو سکتی ہے۔"

"گڈ!" میں نے خوش ہو کر کہا۔ "اس کا مطلب ہے کہ تم اپنے ہوٹل چلی جاؤ گی۔"

"یہ میں نے کب کہا؟" اس نے بے رخی سے پوچھا پھر ہاتھ فضا میں لہرا کر بولی "کان کھول کر آخری مرتبہ سن لو کہ میں آج رات ان ہی اطراف میں کہیں بسر کروں گی۔ ابھی چل کر کسی ہوٹل میں ڈبل روم بک کراؤ۔ میں تمہیں دو تین گھنٹے کی مہلت دے دوں گی۔ سلیم سے نمٹ ... آنا ... "

"پھر وہی مرغے کی ایک ٹانگ۔" میں نے جھلا کر کہا۔ "سلیم کے ساتھ باتوں میں دیر بھی ہو سکتی ہے۔"

"ایسی صورت میں تم دیر سے بھی آ سکتے ہو لیکن ...

دھیان رکھنا کہ سلیم کے بہانے تم کہیں غائب ہوئے تو مجھ سے برا کوئی نہیں ہوگا۔" ویرا نے پورے سکون سے کہا۔ "تم نے رائل ہوٹل کا فون نمبر مجھے دیا ہوا ہے۔ میں وقفے وقفے سے فون کر کے تمہاری وہاں موجودگی کی تصدیق کرتی رہوں گی۔"

میرے صبر کا پیمانہ لبریز ہو گیا۔ میں نے بھنا کر کہا۔ "تم میرے اوپر ایسی ناروا پابندیاں نہیں لگا سکتیں۔ میں تمہارا زر خرید غلام نہیں ہوں۔ میری مرضی کہ میں سلیم سے ملوں یا کہیں اور جاؤں۔"

اس نے آنکھیں سکیڑ کر میری طرف دیکھا۔ اس کے ہونٹوں پر محبت بھری مسکراہٹ کھیل رہی تھی۔ اس نے ملائمت سے کہا۔ "میں بھی تو یہی کہہ رہی ہوں کہ شریف بچے کی طرح مجھے اپنے اصل ارادوں سے آگاہ کر دو۔ مجھے دھوکا دے کر تم کہاں جانا چاہ رہے ہو؟ کیا لندن میں بھی تمہیں گھر بار والی کوئی نادرہ مل گئی ہے؟"

نادرہ کے نام پر میں بھڑک اٹھا۔ خود پُرسکون رہ کر وہ اپنی زہریلی باتوں سے میری ہڈیاں تک سلگائے دے رہی تھی۔ "تم نے نادرہ کا نام کیوں لیا؟ اس وقت اس کی کیا تک تھی؟"

"نام نہیں' میرے لیے وہ ایک علامت ہے۔ تم پر خود سے ریجھنے والی احمق عورتوں کی علامت۔ آج میری بات لکھ لو کہ تم اپنے کسی چالاک دشمن کے ہاتھوں نہیں' کسی بے وقوف محبوبہ کے ہاتھوں مارے جاؤ گے۔"

"یہ تم جیسی چالاک اور مکار لومڑی کہہ رہی ہے۔" میں نے زہرخند کے ساتھ کہا۔ "ایک طرف تم سلطان شاہ سے عشق کی پینگیں بڑھا رہی ہو اور یہاں میرے ساتھ شب بسری پر مصر ہو۔ تمہیں اپنی ان حرکتوں پر شرم نہیں آتی؟ آخر تم میرے پیچھے کیوں پڑ گئی ہو؟"

موقع ملتے ہی میں نے بدترین الفاظ میں اس کے خلاف اپنے دل کی بھڑاس نکال لی۔

"اس وقت تم گالیاں دے کر اور تھپڑ مار کر بھی مجھے غصہ نہیں دلا سکو گے۔" ویرا نے ڈھٹائی سے کہا۔ وہ بدستور مسکرائے جا رہی تھی۔ اس نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا۔ "اس وقت تم لڑ کر مجھ سے الگ بھی ہونا چاہو گے تو میں چند قدم پیچھے رہ کر قبر تک تمہارا تعاقب کروں گی۔ میں دیکھتی ہوں کہ آج تم مجھ سے بچ کر کہاں جاتے ہو۔ نجات کا ایک ہی راستہ ہے کہ مجھے اپنے اصل پروگرام سے آگاہ کر دو۔"

ویرا اس وقت اپنے اصل اور پرانے روپ میں واپس آ چکی تھی۔ اس نے خود ہی واضح کر دیا تھا کہ میری کوئی مصلحت آمیز اشتعال انگیزی بھی اُسے اُس کی راہ سے نہیں ہٹا سکے گی۔ میں نے باعزت انداز میں ہتھیار ڈالنے کا فیصلہ کرتے ہوئے کہا۔ "تم نے سلطان شاہ والی بات کا جواب گول کر دیا۔"

"اس کا جواب تم خود جانتے ہو۔ میں تمہیں پہلے بھی بتا چکی ہوں کہ میرے نزدیک وہ ماں کے پروں کے نیچے سے نکل کر گھونسلے سے گرا ہوا چڑیا کا ایک ننھا سا بچہ ہے۔ میں اسے دونوں ہاتھوں میں سمیٹ کر واپس اس کی جگہ پہنچانے کی کوشش کرتی ہوں تو وہ خوف زدہ ہو کر چیخنا چلانا شروع کر دیتا ہے۔ اس جیسے خوف زدہ چوزے کو صرف پیار کیا جا سکتا ہے۔ اس سے عشق کی گھاتیں کون لڑائے گا۔"

"اور اس ناچیز کے بارے میں کیا کہتی ہو؟" میں نے تلخی سے پوچھا۔

"ناچیز نہیں' تم تو چیز ہو۔" وہ کھلکھلا کر ہنس پڑی "کبھی کبھی دل چاہتا ہے کہ تمہیں یوں ہی سالم روسٹ کر کے کسی بڑے ڈیپ فریزر میں محفوظ کر لوں اور پھر ساری عمر تمہارے پارچے تل تل کر لطف اندوز ہوتی رہوں۔ غزال خوش نصیب ہے کہ اسے تم جیسا ساتھی ملا ہے۔"

"تمہارے الفاظ سے ایذا رسانی کی بو آ رہی ہے۔ تم تو نادرہ سے بھی بدتر ہو۔"

"ہاتھ آئی ہوئی ہر چیز ہاتھ سے نکل جانے والی چیز سے بدتر معلوم ہوتی ہے۔" اس نے بے پروائی سے کہا۔ "یہ بتاؤ کہ اب بھاگنے کے بارے میں کیا ارادہ ہے؟"

"میرا کسی وقت بھی بھاگنے کا کوئی ارادہ نہیں تھا۔ تم بلاوجہ اپنی باتوں سے مجھے تاؤ دلا رہی تھیں۔"

"تو پھر چلو۔ کسی اچھے ہوٹل میں کمرا بک کرا لیتے ہیں۔" اس بار وہ خوش ہو گئی۔

"کمرا بک کرانے کے بعد ساڑھے چار پانچ بجے تک میں سلیم کی طرف نکل جاؤں گا۔"

"تو کیا تم سلیم سے ملاقات کے بارے میں اسی قدر سنجیدہ ہو؟" اس نے حیرت سے پوچھا۔

"میں تم سے مذاق نہیں کر رہا تھا۔ وہ بے چینی سے میرا انتظار کرے گا۔"

"تم وہاں سے غائب نہیں ہو گے!" اس نے تصدیق طلب لہجے میں کہا۔

"فون کر کے چیک کرتی رہنا۔ سلیم ہی کہیں لے گیا تو مجبوری ہو گی۔"

وہ منہ سے کچھ نہ بولی لیکن اس کی آنکھوں میں شکوک و شبہات کے سائے لرزاں تھے۔ میں نے غصے پر قابو پا کر آخر کار اسے قدرے اعصابی تناؤ میں مبتلا کر دیا تھا۔

اس وقت ہم آکسفورڈ اسٹریٹ کے متوازی چلنے والی ایک بڑی سڑک پر تھے۔ وہاں سے ہم نے ہوٹل کی تلاش کی مہم کا آغاز کیا اور پھر ایک بڑے پارک کے قریب واقع ہوٹل میں جملہ سہولتوں سے آراستہ کمرا حاصل کرنے میں کامیاب ہو گئے۔

ہمارے ساتھ کوئی ساز و سامان نہ دیکھ کر ہوٹل کے بکنگ کلرک کے ہونٹوں پر خفیف سی مسکراہٹ پھیل گئی۔ ان اطراف کی گلیوں اور بازاروں میں عارضی طور پر بننے والے جوڑوں کی میزبانی شاید اس کے روزمرہ فرائض میں شامل تھی۔ اس نے ایک رات کا پیشگی کرایہ لے کر چابی ہمیں تھما دی۔

مسز ریٹا لنڈ نے رائل ہوٹل میں سرکاری سراغ رسانوں کی غیر متوقع آمد کی وجہ سے مجھے سویرے ہی ہوٹل سے فرار ہونے پر مجبور کر دیا تھا۔ اس وقت سے میں مسلسل چل رہا تھا۔ آرام دہ اور صاف ستھرا بستر سامنے آتے ہی میں جوتوں سمیت وہیں دراز ہو گیا۔

ویرا میری مزاج آشنا تھی۔ شاید اس نے میری آنکھوں میں تکان کے آثار پڑھ لیے تھے اور کسی مخمور مشرقی دوشیزہ کی طرح اپنی مخروطی انگلیاں ہولے ہولے میرے بالوں میں پھیرنے لگی۔

میرے وجود میں سرور کی لذت انگیز لہریں سی سرایت کرنے لگیں اور میں نے آنکھیں موند لیں۔

میرے فرشتوں کو بھی علم نہ ہو سکا کہ وہ سرور کب گہری نیند میں تبدیل ہو گیا۔ دوبارہ میری آنکھ اسی وقت کھلی جب ویرا نے مجھے جھنجوڑ کر بیدار کیا۔

میں نے غنودہ آنکھوں سے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالی اور اچھل کر بستر سے نیچے آ گیا۔ گھڑی کی سوئیاں شام کے آٹھ بجا رہی تھیں اور ویرا اپنے ہونٹوں پر دل آویز مسکراہٹ بکھیرے پوری تیاری کے ساتھ میرے سامنے کھڑی تھی۔

"تمہیں معلوم تھا کہ مجھے سلیم کے پاس جانا ہے پھر تم نے مجھے کیوں نہیں جگایا؟" میں نے غصے سے پوچھا۔

"پتا نہیں رائل ہوٹل میں تم نے رات بھر کون سی مشقت کی تھی کہ اس وقت گدھے گھوڑے بیچ کر سوئے ہوئے تھے۔" اس نے ترکی بہ ترکی تیزی سے جواب دیا۔ "تم میری چوتھی کوشش میں بیدار ہوئے ہو۔"

"بدری کو بھی چھ بجے پہنچنا تھا۔ کام کا سارا وقت غارت ہو گیا۔"

"بدری کے جہاز کو چھ بجے انڈین ہائی کمیشن پر نہیں بلکہ ہیتھرو ایئرپورٹ پر لینڈ کرنا تھا۔ امیگریشن اور کسٹم سے فارغ ہو کر اتنی دور آنے میں وقت لگتا ہے۔ اس سے کوئی رابطہ کرنے کا ارادہ ہے تو یہی وقت موزوں ہے مگر اس سے رابطہ کیسے ہو گا؟"

میں اس کی بات کا کوئی جواب دیے بغیر غسل خانے میں گھس گیا۔

تازہ دم ہونے کے بعد میں باہر آیا تو ویرا دلگیر انداز

سے لگا ہوا رنگین ٹیلی وژن چل رہا تھا۔ اس پر ذہرے قتل کی واردات پر شہریوں کا ردعمل جاننے کے لیے کیا جانے والا ایک سروے دکھایا جا رہا تھا۔

سلیم رائل ہوٹل میں مقیم تھا۔ اس تک پہنچنے میں مجھے کوئی دشواری پیش نہیں آسکتی تھی کیونکہ میں خود بھی اسی ہوٹل کا مکین تھا لیکن بدری ناتھ کا معاملہ مختلف تھا۔ میرے پاس اس کا دیا ہوا صرف ایک فون نمبر تھا جو انڈین ہائی کمیشن کے ٹریڈ سیکشن کا تھا جو مقررہ دفتری اوقات کے بعد بے مقصد ثابت ہو سکتا تھا۔ میرا اچھا تجربہ اس بات کا جواز تھا کہ اس نمبر پر دفتری اوقات کے بعد بھی کوئی نہ کوئی موجود رہتا ہے مگر ایسے وقت پر بدری ناتھ کا وہاں موجود ہونا خارج از امکان تھا۔

یہ بات یقینی تھی کہ بدری اور رمیش کی رہائش کا بندوبست ہائی کمیشن کے کسی ملازم کے گھر پر یا ہوٹل میں کیا جاتا اور میرے پاس وہاں کا کوئی حوالہ موجود نہیں تھا۔

لندن میں اس بات کا کوئی امکان نہیں تھا کہ انڈین حکام فون پر آنے والی کالز کی مانیٹرنگ کر سکیں مگر یہ اندیشہ بہرحال موجود تھا کہ گیتا کے قتل کی واردات کے بعد اسکاٹ لینڈ یارڈ یا کسی دوسرے مقامی ادارے کے اہل کار انڈین ہائی کمیشن میں آنے والی کالز ریکارڈ کر رہے ہوں۔

اس خطرے کی بنا پر میں اس کمرے سے براہ راست فون کرنے کا متحمل نہیں ہو سکتا تھا۔ میں نے اس کام کے لیے ابتدا سے ہی کوئی پبلک بوتھ استعمال کرنے کا فیصلہ کیا ہوا تھا۔

ڈریسنگ ٹیبل کے سامنے اپنا حلیہ درست کرنے کے بعد میں نے دہرا سے رائل ہوٹل جانے کا ارادہ ظاہر کیا تو اسے بدری ناتھ کی فکر لاحق ہو گئی۔ میں نے اس بارے میں کسی نتیجے پر نہ پہنچنے کا عذر پیش کیا اور کمرے سے نکل گیا۔

کاؤنٹر سے ہوٹل کا کارڈ لے کر میں تھوڑی ہی دور گیا تھا کہ مجھے ایک فون بوتھ مل گیا۔ اتفاق سے وہ کارڈ فون ہی تھا۔ ریزگاری کی تلاش میں اپنی جیبیں ٹٹولنے کی زحمت سے بچ کر میں نے فون کارڈ کی مدد سے بدری ناتھ کا دیا ہوا نمبر ملایا تو پہلی ہی گھنٹی پر ریسیور اٹھا لیا گیا۔

”انڈین ہائی کمیشن ٹریڈ سیکشن میں تمہاری کیا مدد کر سکتی ہوں؟“ انگریزی میں سوال کیا گیا۔ وہ آواز سن کر میرے بدن میں سنسنی دوڑ گئی۔ میں نے آواز پہچان لی۔ وہ وہی تھی جس سے مذاکرات کے بعد گیتا میری دلجوئی کے لیے پہنچی تھی۔

جس طرح میں نے وہ نسوانی آواز پہچان لی تھی اسی طرح وہ عورت بھی گیتا کو طلب کرنے والے کی آواز پہچان سکتی تھی۔ وہ ایک سنگین مرحلہ تھا۔

”سنیے!“ میں نے اپنی آواز بدل کر ذرا تیزی سے کہا۔ اس وقت میرا دل یک بہ یک کنپٹیوں میں دھڑکنے لگا تھا۔ مجھے ڈر تھا کہ کہیں وہ پہلے کی طرح اس بار بھی میری کوئی شناخت طلب نہ کر بیٹھے۔

”میں بدری ناتھ سے بات کرنا چاہتا ہوں۔“ میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔

”سوری سر! وہ آچکا ہے لیکن اس وقت یہاں نہیں ہے۔“ اس کا جواب سن کر میری جان میں جان آگئی۔ اس بار میں نے کوئی مطالبہ کرنے کے بجائے ایک سادہ سی خواہش کا اظہار کیا تھا اس لیے جواب دینے سے پہلے میری شناخت کی ضرورت محسوس نہیں کی گئی تھی۔

”اس سے رابطے کے لیے تمہیں دوسرا نمبر ملانا ہوگا۔“ نسوانی آواز نے اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہا۔

”ایک منٹ میں قلم لے لوں۔“ میں نے اپنے دل کی بڑھتی ہوئی دھڑکنوں میں کہا۔

لمحہ بھر کے بعد اس نے ایک نمبر بتا دیا جو میں نے سگریٹ کے پیکٹ پر نوٹ کر لیا۔ وہ کہہ رہی تھی۔ ”اسے اسی نمبر پر ٹھہرایا گیا ہے۔ یہ مسٹر سری نواسن کا گھر ہے۔“ میں نے شکریہ ادا کر کے فون بند کر دیا۔

لندن میں صورت حال بگڑنے کے بعد میرے

لیے بدری ناتھ سے رابطہ کرنا ایک بڑا اور وقت طلب مسئلہ نظر آرہا تھا۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ میری وہ مشکل اتنی آسانی سے حل ہو جائے گی۔

بوتھ سے نکل کر میں چند ثانیوں تک کچھ سوچتا رہا۔ سری لوامن کے گھر کا نمبر مل جانے کے بعد میں بے خوف ہو کر بدری ناتھ سے بات کر سکتا تھا۔ اس کے لیے راکل ہوٹل کسی طرح مناسب نہیں تھا کیونکہ وہاں کا اکلوتا فون کھلی راہداری میں رکھا رہتا تھا اور پھر وہاں سلیم اکبر خان کے روپ میں ایک ایسا شخص موجود تھا جو اردو کا ایک ایک لفظ بخوبی جانتا تھا۔

میں واپس اسی ہوٹل کی طرف ہولیا جہاں ویرا اکیلی تھی۔ کمرے کے دروازے پر میری دستک کا جواب قدرے تاخیر سے آیا۔ میری آواز سنتے ہی ویرا نے بولٹ گرا کر دروازہ کھول دیا۔ چند منٹ بعد ہی مجھے دوبارہ موجود پا کر اس کی آنکھوں میں خوش گوار حیرت تیرنے لگی تھی۔ اس نے ہاتھ پکڑ کر مجھے اندر کھینچ لیا۔

"اس وقت جو کامیابی ہوئی ہے اس کی بنا پر میں نے آج کے جھگڑے سمیت تمہاری ہر خطا معاف کر دی ہے۔" میں نے دروازہ بند کر کے خوشی سے سرشار لہجے میں کہا۔

"اپنی خبر سناؤ پھر میں بھی تمہیں ایک خوش خبری سناؤں گی۔" "لڑکے کی یا لڑکی کی؟" میں اس سے بے ساختہ سوال کر بیٹھا۔

اس نے میرے سینے پر دو ہتڑ چلائے اور غرائی۔ "ڈیئی! تم سے خدا سمجھے......"

"ڈیئی نہیں اسلم۔" میں نے اس کے دونوں ہاتھ تھام کر اس کی بات کاٹتے ہوئے تصحیح کی۔ "یہ بات طے ہو چکی ہے کہ ہم نیند میں بھی ایک دوسرے کے اصل نام نہیں لیں گے۔"

"میری کلائیاں چھوڑ دو۔ ہڈیاں ٹوٹ جائیں گی۔" ویرا نے احتجاج کیا۔

"یہ دست درازی کی سزا ہے آئندہ مذاق میں بھی ہاتھ نہ اٹھانا۔" میں نے پوری قوت سے اس کی کلائیاں اپنی سخت مٹھیوں میں بھینچ کر چھوڑ دیں۔

وہ بلبلا کر اپنے قدموں پر لہرائی پھر کلائیوں پر پھونکیں مارنے لگی۔ اس کی گوری جلد پر میری بھری بھری انگلیوں کے سرخ حلقے ابھر آئے تھے۔

"بدری ناتھ کسی کے گھر ٹھہرا ہوا ہے۔" میں نے اس کے سوال کا انتظار کیے بغیر بتایا۔ "اور مجھے اس گھر کا فون نمبر مل گیا ہے۔ میں یہیں سے اس سے بات کروں گا۔"

"یہ کیسے ممکن ہوا؟" اس اچھی خبر پر وہ اپنی کلائیوں کی تکلیف بھول گئی۔

میں نے اسے اپنی کامیابی کی مختصر سی کہانی جزئیات سمیت سنا دی۔

"یہ بات اب ہر شک وشبے سے بالا ہے کہ وہ لوگ ٹریڈ ڈیلیگیشن کی آڑ میں خفیہ سرگرمیاں چلا رہے ہیں اور کیمپنی والے فون نمبر پر ہر وقت کوئی نہ کوئی موجود رہتا ہے۔" وہ بولی۔

"یہ بتاؤ کہ تم کون سی خوش خبری سنانے والی تھیں؟" میں نے اسے یاد دلایا۔

"میری اطلاع کا ذریعہ ٹیلی ویژن ہے۔ ایک پرائیویٹ چینل نے یہ خبر نشر کی ہے کہ شام کے سوا سات بجے لندن پولیس کے اسپیشل اسکواڈ نے ماسٹر رابرٹ ہوٹل سے دو ایسے مشتبہ ایشیائیوں کو پکڑا ہے جو ایئر پورٹ سے نکلنے والے دو مسافروں کا تعاقب کرتے ہوئے وہاں تک آئے تھے۔ دونوں مسلح تھے اور بظاہر بھارتی معلوم ہوتے ہیں۔"

"اوہ۔ یہ تو بہت اہم خبر ہے۔ اگر یہ پرائیویٹ چینل کی خبر ہے تو انہوں نے خبر کا ذریعہ کیا بتایا ہے؟"

"انہوں نے کسی فری لانس رپورٹر سے یہ خبر خریدی ہے۔ وہ رپورٹر ایئرپورٹ پر آج ہی نظر آنے والے اسپیشل اسکواڈ کی سرگرمیوں کے بارے میں مواد جمع کرنے میں لگا ہوا تھا۔"

"اور مسافر کون تھے؟" میں نے متجسس لہجے میں

سوال کیا۔" رپورٹر اکیلا تھا۔ وہ ماسٹر رابرٹ ہوٹل پر ہونے والی کارروائی کی کوریج کرتا رہا۔ پولیس والے ملزموں کی تحویل سے ہتھیار برآمد ہونے پر وہیں رکے رہے۔ وہ دونوں مسافر ملزموں کی گرفتاری سے پہلے اپنی ٹیکسی میں اے فور پر شہر روانہ ہو گئے۔ ملزموں کو دوبارہ گاڑی میں سوار ہوتے ہوئے پکڑا گیا تھا۔"

"اے فور......؟ یہ تو شاید وہی شاہراہ ہے جس پر ماسٹر رابرٹ واقع ہے۔"

"ہاں اس بارے میں پولیس کی طرف سے ابھی تک کوئی پریس ریلیز جاری نہیں کیا گیا۔ اس خبر کے لیک ہونے کا سہرا رپورٹر اور پرائیوٹ چینل کے سر ہے۔"

"یہ بہت اہم واقعہ ہے۔ مجھے اس کا تعلق بدری ناتھ کی آمد سے معلوم ہو رہا ہے۔ بس ایک بات میری سمجھ سے باہر ہے کہ وہ رمیش اگروال کو اپنے ساتھ وہاں کیوں لے گیا تھا۔" میں نے کہا۔

"اب تمہیں بدری کا نمبر مل ہی گیا ہے تو اسے فون کر ڈالو بات صاف ہو جائے گی۔"

ویرا کا مشورہ صائب تھا۔ میں نے فوراً ہی فون سنبھال لیا۔ میں نے آپریٹر کی مدد کے بغیر براہ راست لائن لے کر بیٹھی سے ملا ہوا نمبر ملانا شروع کر دیا۔

"یس! سری نواسن اسپیکنگ!" دوسری طرف سے دیسی لب و لہجے اور بھاری آواز میں کہا گیا۔

"میرا نام کرنام ہے۔ میں بدری سے بات کرنا چاہتا ہوں۔" میں نے انگریزی میں کہا۔

"ہولڈ آن۔ میں دیکھتا ہوں" ریسیور کہیں رکھ دیا گیا۔

چند ثانیوں بعد ریسیور میں بدری کی آواز اُبھری تو میں نے اپنے بارے میں بتایا "میں گرنام یا پرنام نہیں، علی شیر بول رہا ہوں۔"

"بھگوان کا شکر ہے کہ تمہارا سراغ ملا ورنہ میں تو مایوس ہو گیا تھا۔" میری آواز سن کر بدری ناتھ نے تشکر کا ایک گہرا سانس لے کر کہا۔

"تم کو یقین ہے کہ ہماری گفتگو کے لیے یہ فون محفوظ ہے؟" میں نے اس سے پوچھا۔

"مکمل کرو اور بے فکر ہو کر بات کرو۔ اس وقت میں اکیلا ہوں۔ تم نے بہت اچھا کیا کہ سری نواسن کو اپنا فرضی نام بتایا۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ تم یہاں فون کرو گے۔"

"رمیش اس وقت کہاں ہے؟" میں بات شروع کرنے سے پہلے اپنا پورا اطمینان کرنا چاہ رہا تھا۔

"سری نواسن نے تمہارا پیغام دیا تو ہم دونوں بیڈ روم میں تھے۔ اب سری نواسن اس کے ساتھ بیٹھا ہے۔ تمہیں معلوم ہے کہ شام ہوتے ہی وہ پینے کے لیے بے چین ہو جاتا ہے۔"

"مگر یہاں شام بہت دیر سے ہوتی ہے۔ یہ بتاؤ کہ اب کیا پروگرام ہے۔"

"پروگرام سے پہلے تم نے مجھے مایوس کر دیا تھا۔ میں نے تمہارے ہوٹل فون کیا تو مجھے یہ نہیں معلوم تھا کہ تم وہاں کس نام سے ٹھہرے ہوئے۔ یہ تمہاری کیا حرکت تھی؟"

"بس چوک ہو گئی لیکن تمہیں ماسٹر رابرٹ ہوٹل آنے کی کیا ضرورت تھی جب کہ رمیش بھی تمہارے ساتھ تھا؟" میں نے معذرت خواہانہ رویہ اختیار کرنے کے بجائے اس سے جواب طلب کر لیا۔

"میرا خیال تھا کہ ہوٹل میں تم سے ٹکراؤ ہو ہی جائے گا۔ تم نے مجھے دیکھ لیا تھا تو رابطہ کیوں نہیں کیا؟ ہوٹل میں تو میں اکیلا آیا تھا۔ رمیش باہر ٹیکسی میں ہی تھا۔"۔۔۔ وہ وضاحتیں پیش کرنے لگا۔

"میرے دیکھنے کا سوال بعد میں پیدا ہوتا ہے۔ اس وقت پورے لندن کو معلوم ہو چکا ہے کہ تم وہاں گئے تھے اور تم دونوں کا تعاقب کیا جا رہا تھا۔"

"اس قصے کے بارے میں مجھے بتایا جا چکا ہے۔" میری توقع کے برعکس اس نے اداس لہجے میں کہا "وہ دونوں ہماری حفاظت کے لیے ہمارے پیچھے آ رہے

تھے۔ ہمارے نکلنے کے بعد لندن پولیس نے انہیں ہوٹل کے باہر ہی دھر لیا۔ اب ان کی رہائی کی کوشش کی جارہی ہیں۔"

"حیرت ہے کہ تم جیسے... تجربے کار آدمی نے اس کہانی پر یقین کر لیا۔ وہ پکڑے گئے تو تمہیں مطمئن کرنے کے لیے حفاظت کی مفروضہ کہانی سنا دی گئی ورنہ درحقیقت وہ تمہاری خفیہ نگرانی پر مامور کیے گئے تھے۔ معلوم ہوتا ہے کہ تم بک موڈ لے کی نظروں میں اپنا اعتبار کھو چکے ہو۔"

"وہاں کچھ تلخیاں ضرور پیدا ہوئی تھیں مگر وہ اتنی دور رس نہیں تھیں۔ میرا خیال ہے کہ اس بارے میں تمہیں کوئی سنگین غلط فہمی ہوئی ہے۔ یہاں سب میرے ساتھی ہیں۔ میں نہیں مان سکتا کہ یہاں میرے خلاف فضا ہموار کی جارہی ہوگی۔"

"یہ نہ بھولو کہ رمیش اگروال بھی تمہارا ساتھی بلکہ دوست ہے اور آج تمہیں نیچا دکھانے پر تلا ہوا ہے۔ یہ میری کوئی غلط فہمی نہیں ہے۔ یہ سب باتیں ایک پرائیویٹ ٹیلی وژن سے نشر ہو چکی ہیں۔"

"ٹیلی وژن!" اس انکشاف نے شاید اسے بھونچکا کر دیا۔

"اس بارے میں کسی نے مجھ سے کوئی ذکر نہیں کیا۔ یہ تو تھوڑی دیر پہلے کا واقعہ ہے۔ ٹیلی وژن والے وہاں کب پہنچ گئے؟"

"یہ مسابقت کی دنیا ہے۔ ذرا سی دیر پہلے ایک رپورٹر کے ذریعے یہ خبر آئی ہے۔ میں تمہیں وارننگ دے رہا ہوں کہ اس وقت تم تلوار کی دھار پر ہو۔ آگے پیچھے سے چوکنے نہ رہے تو بے موت مارے جاؤ گے۔"

"تم مجھے اپنا نام اور کمرا نمبر بتاؤ۔ میں جلد از جلد تم سے ملنا چاہتا ہوں۔"

نہیں بدری۔ میں یہ نہیں چاہتا کہ تم اپنے پیچھے لگا کر کسی اجنبی قاتل کو میرے دروازے تک لے آؤ۔ آج کے واقعے کے بعد میں نے ماسٹر رابرٹ کو خیرباد کہہ دیا ہے۔ اب میں اپنے لیے کوئی محفوظ ٹھکانا ڈھونڈوں گا۔

میری اور تمہاری ملاقات اسی وقت ہو سکے گی جب حفاظت اور نگرانی کا فرق سمجھ لو گے۔"

"یہ مت سمجھو کہ میں نے تمہارے مخلصانہ مشورے کو نظر انداز کر دیا ہے۔ میں کسی بھی حیلے بہانے سے نکل کر ضرور دیکھوں گا کہ کون مجھ پر نگاہ رکھ رہا ہے لیکن ہماری ملاقات ضروری ہے۔ مجھے تم سے کچھ اہم مشورے کرنے ہیں۔ وہ باتیں وہ بڈی ہو سکتی ہیں۔"

"اگر اس فون کو محفوظ سمجھتے ہو تو وہ باتیں ابھی دہرا دو تاکہ ملاقات سے پہلے مجھے ان پر سوچنے کا موقع مل سکے۔ جب تک میں کہیں ٹک نہیں جاتا ہماری ملاقات نہیں ہو سکتی۔"

قدرے توقف کے بعد ریسیور پر اس کی دھیمی آواز ابھری۔ "کل گینا اور جمز بنڈت کے دہرے قتل کی واردات ہوئی ہے۔ اس نے پورے ہائی کمیشن کے عملے کو دہشت زدہ کر دیا ہے۔ کہیں اس میں تمہارا کوئی دخل تو نہیں تھا؟"

"ابھی میں اتنے بڑے بڑے کاموں میں ہاتھ نہیں ڈالتا۔" میں نے کوئی بھی ذمہ داری لینے سے صاف انکار کر دیا۔ "تھوڑے دنوں بعد ان پر بھی ہاتھ رواں ہو جائے گا۔"

"خبریں مل رہی ہیں کہ کراچی میں ڈپٹی اچانک زمین میں چلا گیا ہے۔" وہ اسی رازدارانہ لہجے میں بول رہا تھا۔ "ان لوگوں میں ہراس پھیلا ہوا ہے کہ کہیں وہ قوم ورنہ لندن نہ پہنچ گیا ہو۔"

"میں ڈپٹی کے بارے میں بھلا کیا کہہ سکتا ہوں۔" میں نے بے چارگی سے کہا۔

"اگر وہ لندن میں ہے تو اسے تلاش کر دو۔ ہمارے کام کا آدمی ہے۔ کل گینا ماری گئی ہے۔ آج چار افسروں نے چھٹی پر انڈیا جانے کی درخواستیں جمع کرا دی ہیں۔"

"وہ کہیں مل گیا تو ضرور اس سے بات کروں گا۔ لندن میں کب تک ٹھہرو گے؟"

"اگلے احکام تک!" اس کی آواز سے مایوسی مترشح تھی۔ "تم نے مجھے الجھا دیا ہے۔ تمہاری باتوں میں وزن ہے۔ اگر مجھے امریکا بھیجنے سے پہلے نگرانی کے لیے یہاں روکا گیا ہے تو میری زندگی سخت خطرے میں ہے۔ میرا ہی کوئی ساتھی میرا گلا کاٹ دے گا تو دنیا یہی سمجھے گی کہ یہ بھی جیمز پنڈت اور گیتا کے جنونی قاتل کی حرکت ہے۔ مجھے لندن آئے دو گھنٹے بھی نہیں ہوئے مگر میری کھوپڑی ابھی سے ہل گئی ہے۔"

"اب تمہارا دماغ صحیح سمت میں کام کر رہا ہے۔ کراچی میں ریشم تمہارے رحم و کرم پر تھا۔ تمہارے سوا کسی اور سے اس کا کوئی رابطہ نہیں تھا۔ یہاں اسے ہر ایک سے اپنے دل کا غبار نکالنے کی آزادی حاصل ہوگی۔ ممکن ہے کہ کراچی کی خفیہ کہانیاں سینہ بہ سینہ سفر کرتی ہوئی تک موسونے کے کانوں تک پہنچ جائیں۔ ایسی صورت میں تمہارا کیا بنے گا؟"

"میں آج ہی سری نواسن اور دوسرے دوستوں سے بات کروں گا۔" بدری ناتھ کی آواز میں اضطرابی کیفیت نمایاں ہونے لگی۔ "اگر مجھے غیر معینہ مدت کے لیے لندن میں روک لیا گیا ہے تو میں تمہیں گرین سگنل دے دوں گا۔ تم اپنی سہولت کے مطابق ریشم کا کام تمام کر دینا۔"

"تم شہر کے کس علاقے میں ٹھہرے ہوئے ہو؟" اسے جان کے خوف میں مبتلا کر دینے کے بعد میں نے پوچھا۔

"یہ ساؤتھ آل کا وہی علاقہ ہے جہاں کل دوہرا قتل ہوا تھا۔ ہر طرف خوف و ہراس کا راج ہے۔ لوگ بتا رہے ہیں کہ آج دن بھر بازار سنسان پڑے ہوئے تھے۔ ہر شخص اپنے گھر میں ریڈیو یا ٹی وی سے لگا بیٹھا ہے۔"

"اور تم ٹیلی وژن کی تازہ ترین خبروں تک سے بے خبر ہو؟" میں نے تعجب ظاہر کیا۔

"ہم سری نواسن کے مہمان ہیں۔ ہمیں ساری سہولتیں حاصل ہیں مگر کمرے میں فون اور ٹی وی نہیں ہے۔ ویسے بھی ابھی ہم نے لندن آ کر سانس تک نہیں لیا ہے۔"

"تو اب تم اسی کے ساتھ رہو گے؟" میں نے تسلی کے لیے پوچھا۔

"جب تک لندن میں ہوں اسی کے ساتھ رہوں گا۔ تمہیں کیسے پتا چلا کہ میں اس کے گھر ٹھہرا ہوں؟" اہم ترین نکتہ اسے بہت تاخیر سے سوجھا تھا۔

"تم ماسٹر رابرٹ ہوٹل سے چلے گئے اور گرفتاریوں کا ڈراما شروع ہو گیا تو میں نے ہوٹل چھوڑنے کا فیصلہ کر لیا۔ میرے وہاں سے نکلنے کے بعد تمہارا مجھ تک پہنچنا ناممکن تھا۔ میں نے کیتھی والے فون پر رابطہ کیا۔ اس نے مجھے سری نواسن کا نمبر دے دیا۔"

"اوہ..... تم بہت چالاک ہو۔" دھیمی ہنسی کے ساتھ آواز آئی۔ "اس نمبر پر بارہ بارہ گھنٹے کے لیے ہمیشہ مادھو اور بیلا کی ڈیوٹی رہتی ہے۔ مادھو بڑا خودغرض انسان ہے مگر بیلا میرے اعتماد کی لڑکی ہے۔ کسی کو پتا بھی نہیں چل سکے گا کہ تم نے اس سے میرا فون نمبر لیا تھا۔ تم نے اسے کیا نام بتایا تھا؟"

"اس نے کچھ پوچھے بغیر نمبر دے دیا تھا۔ نام کی ضرورت ہی پیش نہیں آئی۔"

"ایک اہم ترین راز یہ ہے کہ کل گیتا کو بھی کسی نے فون کر کے ہی بلایا تھا۔ اس نے بیلا کو فون کرنے سے پہلے کیتھی کہا۔ نیا آدمی اس کوڈ سے عموماً دھوکا کھا جاتا ہے۔ میں اس نے کیتھی کہا تو بیلا ہوشیار ہو چکی تھی۔ وہ خود انڈین ایجنٹ رہا تھا۔ شبہے کی وجہ سے کسی کال گرل کے بجائے گیتا کو اس سے ملنے کے لیے بھیجا گیا۔ وہ تجربہ کار عورت تھی۔ جیمز پنڈت اس کی مدد کے لیے گیا تھا مگر افسوس کہ دونوں مارے گئے۔ یہ تمہارے ہاتھ سے ہوا ہوتا تو مجھے ذرا بھی قلق نہ ہوتا۔"

"اگر تمہارا کوڈ کسی اجنبی کے علم میں آ گیا ہے تو بات خطرناک ہے۔"

"ایک آدھ روز میں اسے بدل دیا جائے گا۔

ن نمبر ہی بتا دو تاکہ میں تمہیں نئے کوڈ سے بروقت آگاہ رسکوں۔ مجھے تمہارے کسی نہ کسی رابطے کا علم تو ہونا چاہیے۔"

"ابھی کوئی ٹھکانا ہی نہیں ہے تو فون نمبر کیا دوں؟ یہ وال میں پبلک بوتھ سے کر رہا ہوں۔"

"پتا نہیں لندن میں کون سا آسیب اتر آیا ہے کہ ہر نفس اپنی موت سے خوف زدہ ہے۔" خود کلامی کے انداز ں اس کی بڑبڑاہٹ سنائی دی۔ "ہائی کمیشن والے راساں ہیں انہیں اپنی سلامتی خطرے میں محسوس ہو رہی ہے اور تمہاری باتیں سننے کے بعد مجھے تو تلوار اپنی شہ رگ کے قریب نظر آنے لگی ہے۔ آج صبح میں کراچی جیسے خطرناک شہر میں بھی اتنا خوف زدہ نہیں تھا۔"

"تم دونوں کس کس نام سے لندن میں داخل وئے ہو؟" میں نے اچانک پوچھ لیا۔

"ہمیں اصل ناموں سے انڈین پاسپورٹ ملے تھے جن پر پاکستانی ویزے کے ساتھ چار دن پہلے کراچی ئیرپورٹ کی امیگریشن کی مہر بھی لگی ہوئی تھی۔"

"اب میں کل کسی وقت تمہیں فون کروں گا۔ مجھے امید ہے کہ اس وقت تک حفاظت اور نگرانی کا فرق تمہاری سمجھ میں آچکا ہوگا۔"

"میں انتظار کروں گا۔" اس نے کہا اور میں نے فون بند کر دیا۔

"میں نے تمہاری ساری مکاریاں سن لی ہیں مگر وہ کیا کہہ رہا تھا؟ زیبی کا ذکر کیسے آ گیا؟" ریسیور کریڈل پر رکھتے ہی وہ کسی محتسب کی طرح میرے سر پر سوار ہو گئی۔

"گیتا اور شیو پنڈت کے قتل سے انہیں شبہ ہو رہا ہے کہ زیبی کسی بدروح کی طرح ... س آیا ہے۔"

"تم اتنے خون آشام بھی نہیں ہو کہ لوگ یوں تمہارا نام لیتے پھریں۔" وہ منہ بنا کے بولی۔

"یہ میرے نہیں بلکہ بدری اور اس کے دوستوں کے کارنامے تھے۔" میں نے اسے یاد دلایا۔

"ملا سرکار کے قصے میں تمہارے ہاتھوں مار کھانے کے بعد ان پر تمہارا ہوا بیٹھ گیا ہے اور اب مدن موہن کے اغوا کو بھی تمہارے کھاتے میں ڈالا جا رہا ہوگا۔"

"بدری ناتھ کو اب بھی یقین ہے کہ مدن موہن مجھ سے ملنے کے بعد کہیں فرار ہو چکا ہے۔" میں نے ایک جاندار قہقہہ لگا کر کہا "یہ لوگ کتنے احمق ہیں کہ اپنے بدترین دشمن کی پناہ میں رہ کر دن رات اسی کے خوف میں مبتلا تھے اور اب بھی مجھ پر اعتماد کرتے چلے آ رہے ہیں۔"

"لوگوں کی بات نہ کرو۔ یہ کیفیت صرف بدری ناتھ کی ہے۔ وہ تمہارے ٹرانس میں آیا ہوا ہے۔ تم نے اس کی کمزوری اور تک موڈلے کے خلاف نفرت کا بھرپور فائدہ اٹھایا ہے۔ اسے برے انجام سے بچائے رکھنا تمہاری ذمے داری ہے۔ وہ مارا گیا تو تمہاری گاڑی بھی ٹھپ ہو کر رہ جائے گی۔"

"برا وقت کسی کو للکار کر نہیں آتا اور جب آہی جاتا ہے تو اسے کوئی طرم خان بھی نہیں ٹال سکتا۔ بدری ناتھ خود ہوش کے ناخن نہیں لے گا تو لندن ہی میں مار دیا جائے گا۔"

"یہ باتیں بعد میں ہوتی رہیں گی۔ مجھے اس کی پوری کہانی سناؤ۔"

"سب وہی پرانی باتیں ہیں۔ نئی بات صرف یہ ہے کہ اس کی نگرانی کرنے والے پولیس کے ہتھے چڑھ گئے تو بدری سے یہ کہہ دیا گیا کہ وہ اس کے محافظ تھے۔ اسے یہ بتانے کی ضرورت بھی یوں پیش آئی ہوگی کہ تازہ واردات کے پس منظر میں یہ خبر کل کے اخبارات میں نمایاں جگہ پائے گی۔"

"ٹالنے کی کوشش مت کرو۔ شروع سے پوری بات بتاؤ۔ ائیرپورٹ سے وہ سیدھا ماسٹر رابرٹ ہوٹل کیسے پہنچ گیا اور اب اس کے کیا ارادے ہیں۔"

"میں واپس آ کر ساری رات یہ قصہ سناتا رہوں گا۔ اس وقت مجھے جانے دو۔ میں سلیم اکبر سے مل کر جلد از جلد واپس آنے کی کوشش کروں گا۔" اس وقت تک

میرے ذہن میں سلیم کے بارے میں کوئی خاص بات نہیں تھی۔ میں نے ابتدا میں وریا سے دور رہنے کے لیے ایک بہانے کے طور پر اس کا نام لیا تھا۔ اس حیلے کو نبھانے کے لیے میرا ہوٹل سے جانا ضروری تھا۔

پہلی بار میں ہوٹل سے نکل کر چند ہی منٹ میں لوٹ آیا تھا اس لیے وریا نے ضد کرنے کے بجائے مجھے جانے کی اجازت دے دی۔ ہوٹل سے نکلتے ہی ایک خالی ٹیکسی نظر آئی۔ غیر ارادی طور پر میرے قدم اس کی طرف اٹھے لیکن پھر میں نے وہ ارادہ ملتوی کر دیا۔

جب تک سا ؤتھ آل کے زہریلے قتل کا معاملہ نہیں دب جاتا تھا میرا لندن کے ٹیکسی ڈرائیوروں سے دور رہنا ہی میرے حق میں بہتر تھا۔

آکسفورڈ اسٹریٹ سے بسوں کے ذریعے چیرنگ کراس تک پہنچنا زیادہ دشوار نہیں تھا۔ تیسری بس سے ٹرافالگر اسکوائر پر اتر کر میں ٹہلتا ہوا ہوٹل تک پہنچ گیا۔ ایک بار ہوٹل کا راستہ ذہن نشین کر لینے کے بعد میرے لیے اسے بھولنا ممکن نہیں تھا۔

میں شیشے اور وزنی لکڑی کا دروازہ عبور کر کے اندر داخل ہوا تو مسز ریتا اللہ نے تپاک سے میرا خیر مقدم کیا۔ مجھے حیرت تھی کہ رات دو بجے تک کام کرنے والی لڑکی کے آجانے کے باوجود مسز ریتا اللہ اپنی میز کے پیچھے موجود تھی۔

"میں ابھی تک تمہارے ہی انتظار میں بیٹھی ہوئی تھی۔" اس نے معذرت خواہانہ لہجے میں کہا۔ "میرا دل مجھے ملامت کر رہا تھا کہ میں نے اپنی غلطی کے ازالے کے لیے تمہیں ہوٹل سے نکال دیا۔ اچھے آرام دہ کمرے کو چھوڑ کر تم سارا دن نہ جانے کہاں بھٹکتے پھرے ہو گے۔"

"تمہیں شرمندہ ہونے کی ضرورت نہیں۔" میں نے اس شفیق بڑھیا کا ہاتھ تھپتھپا کر کہا۔ "آج میں نے دل بھر کر لندن کی سیر کی ہے۔ مجھے تم سے کوئی شکایت نہیں ہے۔"

"اب میں چلتی ہوں۔ ہمارا پرانا گاہک اور تمہارا دوست صبح وطن جا رہا ہے۔ تم تازہ دم ہونے کے بعد رجسٹر میں اپنے صحیح کوائف درج کرا دینا تاکہ آئندہ تمہیں ایسی زحمت نہ ہو۔"

"میں یہاں ٹھہرا تو ضرور اندراجات کی تصحیح کرا دوں گا۔" میں نے مسکرا کر کہا۔

"تو کیا تم کسی اور ہوٹل میں منتقل ہو رہے ہو۔ تم ضرور مجھ سے ناراض ہو گئے ہو۔"

صاف ظاہر تھا کہ میرے الفاظ سے بڑھیا کو صدمہ ہوا ہے۔ میں نے اس کی تسلی کے لیے اسے ایک کہانی سنا دی جو خاصی مربوط تھی۔ بڑھیا مطمئن ہو کر ایک عقبی دروازے کے پیچھے غائب ہو گئی۔

حقیقت یہ تھی کہ سلیم کو پاکستان لوٹنے پر آمادہ کرنے کے بعد رائل ہوٹل میں میرا کوئی کام باقی نہیں رہا تھا۔ ایلیزا میں مجھے ذرا بھی دلچسپی نہیں تھی۔ پھر میں دوسرے ہوٹل میں ایک بستر کرا لے چکا تھا۔ اس علاقے میں دوسروں کی نظروں میں آنے کا امکان بہت کم تھا۔ میرا ارادہ تھا کہ میں اگلے روز وریا کو بھی ماسٹر رابرٹ کا حساب بے باق کر کے سوٹ کیس وہیں لانے کا مشورہ دوں گا۔

میرے کمرے کی صفائی محنت سے کی گئی تھی۔ میرے استعمال کی چیزوں کو سمیٹ کر قرینے سے سوٹ کیس پر رکھ دیا گیا تھا۔ مسز ریتا اللہ نے اپنی دانست میں تنگ والی زیادتی کا ازالہ کرنے کی ہر ممکن کوشش کی تھی۔ میرے لیے اس کی وہ زیادتی ایک بڑی مہربانی تھی کہ اس نے مجھے پولیس والوں کا سامنا کرنے سے بچا لیا تھا۔

مجھے کمرے میں بیٹھے تھوڑی ہی دیر ہوئی تھی کہ دروازے پر دستک ہوئی۔ میں نے بستر پر پڑے پڑے اردو میں آ جاؤ کا نعرہ لگایا۔ دروازہ مقفل نہیں تھا۔ سلیم تاب تھما کر اندر آ گیا۔

"ارے..... تم تو ولی اللہ بھی ہو گئے۔" اس نے تحیر زدہ اور خوشامدانہ لہجے میں کہا "بستر پر لیٹے لیٹے ہی بھانپ گئے کہ دروازے پر چھوٹا بھائی دستک دے رہا ہے۔"

"ہم نے کیسے سمجھ لیا؟" میں نے اسے گھورتے ہوئے خوش دلی سے پوچھا۔

"اس ہوٹل میں میرے اور تمہارے سوا اور کون
سمجھتا ہے۔" وہ کرسی پر بیٹھ گیا۔
"معلوم ہوتا ہے کہ آج گرین پارک میں تمہاری
دال نہیں گلی۔"
"دال تو کئی مرتبہ گلتے گلتے رہ گئی۔ زرمبادلہ کا خرچ
زیادہ تھا اس لیے دل پر پتھر رکھ لیا۔ ویسے بھی استعمال کیے
ہوئے ٹشو پیپر کی طرح سب کو یہیں رہ جانا ہے....."
"زیادہ بڑے بول نہ بولو۔" میں نے اس کی بات
کاٹ کر چوٹ کی۔ "جہاز میں ملنے والی روزی نے تم کو ٹشو پیپر بھی
نہیں سمجھا تھا۔"
"وہ تم پاگل تھی۔ تم جیسے ہیرے کا ساتھ چھوڑ کر
کہیں نکل گئی پھر وہ مجھے کیوں گھاس ڈالتی۔ یہ سب مزاج
اور مقدر کی باتیں ہوتی ہیں۔ اب ان باتوں کو چھوڑو۔ یہ
بتاؤ کہ یہیں محفل جمانے کا ارادہ ہے یا کسی پب میں چل کر
ڈیرا ڈال لیں۔"
"یہ ہوٹل ہی سب سے مناسب ہے۔ پب سے
تمہیں لاد کر کون یہاں تک لائے گا۔"
"آج اتنی لے لی تو صبح جہاز ہی نکل جائے گا۔"
اس نے خفت آمیز ہنسی کے ساتھ کہا "ذرا تم میرا دھیان
رکھنا۔ سرور میں آ کر میں بس پیتا ہی چلا جاتا ہوں۔"
"اپنے جگر اور گردوں کے ساتھ ظلم کرتے ہو۔ اچھی
بات نہیں ہے۔"
"آج تو پی کر کسی اور کے ساتھ ظلم کرنے کا ارادہ
ہے پھر صبح یہاں سے کوچ کر ہی جانا ہے۔" اس نے اپنی
چکنی داڑھی سہلاتے ہوئے معنی خیز لہجے میں کہا "یہ بتاؤ
کہ تم نے کیا سوچا ہے؟"
"کس بارے میں؟" اس کے غیر متوقع سوال پر
میں چونک پڑا۔
"امیرا کے بارے میں۔" اس نے ایک آنکھ دبا
کر گھٹیا لہجے میں کہا۔
"تم بے فکر ہو کر چلے جاؤ۔ تمہارے بعد وہ
لاوارث نہیں رہے گی۔ اسے کوئی نہ کوئی وارث مل ہی
جائے گا۔ میں آج رات ہی یہاں سے جانے کا ارادہ
کر چکا ہوں۔"

"ارے!" وہ میرے بے لاگ فیصلے پر بھونچکا رہ گیا۔ "آج رات کا کرایہ تو واپس نہیں ملے گا۔ پھر تم صبح مجھے خدا حافظ بھی نہیں کہو گے۔"

"آٹھ بجے جہاز پکڑنے کے لیے تمہیں صبح پانچ ساڑھے پانچ بجے تک ہوٹل چھوڑنا ہوگا۔ لندن کے شرفا اس وقت ہوٹل تو کیا بستر بھی چھوڑنا پسند نہیں کرتے۔"

"تو پھر اپنا کراچی کا پتا ابھی لکھوا دو۔ بعد میں، میں بھول جاؤں گا۔"

"اس کی ضرورت نہیں۔ کراچی پہنچ کر میں خود تم سے رابطہ کرلوں گا۔ میل کھلنے کی خوشی میں تم پر میری ایک دعوت تو ادھار ہو ہی چکی ہے۔"

دعوت کے ذکر نے اسے مطمئن کر دیا اور اس نے میرا پتا لینے پر اصرار نہیں کیا۔

میں پچھلی رات اسے بھگت چکا تھا اس لیے اپنا کمرا مقفل کر کے اس کے ساتھ اوپر چل دیا۔

ایلیزا نے خوش دلانہ مسکراہٹ سے میرا خیر مقدم کیا اور بستر پر میرے پاس ہی بیٹھ گئی۔ سلیم نے میز کے سامنے پڑی ہوئی کرسی سنبھال لی۔ میز پر پینے کے لوازم شاید دن رات موجود رہتے تھے اور اس وقت بھی جوں کے توں پڑے ہوئے تھے۔

سلیم نے اٹھ کر واش بیسن میں گلاس دھوئے تولیے میں لپٹی ہوئی سوڈے کی تین ٹھنڈی بوتلیں نکالیں اور پھر بوتل سے بلیک لیبل اسکاچ گلاسوں میں انڈیلنے لگا۔

"کیا بات ہے، تم مجھ سے بہت کم مخاطب ہوتے ہو۔" سلیم کو مصروف پا کر ایلیزا نے مجھ سے کہا۔

"تم اتنی حسین اور نازک ہو کہ تم کو مخاطب کرتے ہوئے ڈر لگتا ہے کہیں چٹخ نہ جاؤ۔" میں نے اس کا دل..... رکھنے کے لیے یوں ہی کہہ دیا۔

خوشی سے ایلیزا کا چہرہ گلنار ہوگیا اور ہونٹوں پر مسکراہٹ بکھر گئی۔ تعریف مرد کا وہ موثر ہتھیار ہے جس کے ذریعے ذہین ترین عورتوں کی عقل کو ناکارہ بنایا جا سکتا ہے۔ اس سے آگے حاصل ہونے والی کامیابیوں کا انحصار

۔۔ خود مرد کی مرضی اور طلب پر ہوتا ہے۔

"ایک بات میں ہر بار تم سے پوچھنا بھول جاتا ہوں۔" سلیم نے اچانک اُردو میں کہا۔

"اب میں تمہارے کمرے میں ہوں۔ ایک نہیں ... پوچھ لو۔" میں نے دعوت دی۔

"کل تم نے اپنے رشتے دار کے گھر سے مجھے فون کیا تو تم نے میرے ساتھ ایلیزا کی موجودگی کا ذکر کر... اسے میری بیوی کیوں سمجھ لیا تھا؟ بعد میں مجھے یاد آیا... میں تمہیں اپنی مطلقہ بیوی کے بیوہ ہو جانے اور اس سے دوبارہ شادی کرنے کے بارے میں بتا چکا تھا۔"

"اپنے دل پر اس کا اثر نہ لو۔ وہ ایک چلتی ہوئی بات تھی اور مذاق میں کہی گئی تھی جو درست بھی ہو سکتی تھی۔" میں نے سگریٹ سلگا کر بے پروائی سے کہا۔

"مذاق کی بات درست کیسے ہو سکتی ہے؟" اس نے سر اٹھا کر پوچھا۔

"کثرت سے بیرون ملک جانے والے ... بڑے بڑے شہروں میں خورد و نوش اور رہائش کے بھاری اخراجات سے بچنے کے لیے کئی بیویاں پال لیتے ہیں ... میں ہر بیوی خود کو اکلوتی سمجھتی ہے جب کہ ان کی اکلوتی بیوی وطن میں ان کے بچے پالنے میں مصروف ہوتی ہے۔"

"تمہاری اکثر باتیں بہت گہری اور دو معنی ہوتی ہیں۔ ان کو سمجھنے کے لیے ذہن پر زور دینا پڑتا ہے۔" اس نے ایک گلاس میری طرف بڑھاتے ہوئے ہنس کر کہا۔

"کراچی پہنچنے کے بعد تم ذہن پر زور دینے کی ضرورت سے آزاد ہو جاؤ گے۔" اس کے انجام کا تصور کر کے میں روانی میں بے ساختہ کہہ گیا۔

"دیکھو تم پھر کوئی گہری بات کہہ گئے ہو جو میرے سر کے اوپر سے گزر گئی ہے۔"

"حالانکہ یہ سیدھی سی بات ہے۔ کراچی پہنچ کر ... ہوں گا نہ میری باتیں۔ پھر تم اپنے ذہن پر کیوں زور دو گے۔" مجھے اپنی بات کی وضاحت فوراً ہی سوجھ گئی ...

مطمئن ہو گیا۔

اس وقت تک گفتگو اردو میں ہو رہی تھی جو ایلیزا کے لیے ناقابل فہم تھی مگر پھر بھی وہ بے چاری اخلاقاً مسکرا مسکرا کر ہم دونوں کی طرف دیکھتی رہی۔

سلیم نے اسکاچ کا ایک لمبا گھونٹ معدے میں اتارنے کے بعد کہا۔ ''ڈارلنگ! ہم دونوں تمہارے مستقبل کے بارے میں بات کر رہے تھے۔ اسلم کا مشورہ تھا کہ میں تمہیں لندن میں کرائے کا فلیٹ دلوا دوں اور تم یہیں آباد ہو جاؤ۔ میں اکثر ادھر آتا رہتا ہوں ہمیشہ تم سے ملاقات ہوتی رہے گی۔''

''تمہاری تجویز بہت ہمدردانہ ہے۔'' ایلیزا نے مجھ سے کہا پھر سلیم سے مخاطب ہوگئی ''مگر میں مجبور ہوں۔ پندرہ دن کی سیاحت کے بعد میں وارسا میں اپنے گھر واپس نہ پہنچی تو میرا شوہر بال پکڑ کر مجھے گھر سے نکال دے گا اور میں برباد ہو جاؤں گی۔''

ایلیزا کے اس انکشاف پر سلیم کی کھوپڑی بھک سے اڑ گئی۔ اس نے بوکھلا کر میری طرف دیکھا پھر ایلیزا سے پوچھا ''تو کیا تم واقعی شادی شدہ ہو؟ میں آج تک تمہیں کنواری سمجھتا رہا وہ کیسا بے حس شوہر ہے کہ اس نے تم جیسی خوب صورت عورت کو تنہا سیاحت پر نکلنے کی اجازت دے دی!''

''مجبوری ہے۔'' ایلیزا نے بے چارگی سے کہا۔ ''اب اگلے برس وہ اکیلا سیاحت پر نکلے گا۔ میں وارسا میں رہوں گی۔ پچھلے کئی برسوں سے ہم اسی طرح گزارہ کر رہے ہیں۔''

''لیکن تمہیں ایسی کیا مجبوری ہے کہ دونوں ایک ساتھ سیاحت پر نہیں نکل سکتے؟'' میں نے حیرت سے پوچھا ''اخراجات میں معمولی سا اضافہ برداشت کر کے تمہارا شوہر بھی تمہارے ساتھ آ سکتا تھا۔ ایک کے مقابلے میں دو آدمیوں کی سیاحت ہمیشہ سستی پڑتی ہے۔''

''بات اخراجات کی نہیں' چار بچوں کی ہے۔'' اس نے سر جھکا کر شرمسار لہجے میں کہا۔ ''ہم میں سے کسی ایک کو ہر حال میں گھر پر رہنا پڑتا ہے۔ بڑے بیٹے کی عمر ابھی صرف چھ سال ہے۔''

سلیم گلاس سے اگلا گھونٹ لے رہا تھا۔ اسے اتنا زبردست اچھو لگا کہ گلاس سے آدھی شراب چھلک کر ہمارے قالین پر گر گئی۔ الیزا نے بوکھلا کر اس کے ہاتھ سے گلاس لے لیا۔

سلیم کی کھانسی میں ذرا کمی واقع ہوئی تو اس نے اپنی پھٹی پھٹی سرخ آنکھیں الیزا کے چہرے پر گاڑ کر اٹک اٹک کر کہا۔ ''یہ..... یہ بات تم..... آج..... آج ہماری ہوکہ.....تت..... تم شادی شدہ اور بچ..... چار بچوں کی ماں ہو۔ یہ بات تم نے آج تک مجھ سے چھپا رکھی تھی۔''

''یہ بات تم نے کبھی مجھ سے پوچھی، نہ مجھے بتانے کی ضرورت تھی۔'' الیزا نے برا مان کر کہا۔ اس کے چہرے سے مسکراہٹ کی ہر رمق غائب ہو چکی تھی۔

سلیم کی سمجھ میں نہیں آسکا کہ اسے کیا جواب دے۔ اس نے اپنا گلاس اٹھایا اور غٹا غٹ اسے خالی کرتا چلا گیا۔ آخر اس نے گلاس چوبی میز پر پٹخ کر کہا۔ ''پھر بھی یہ تمہارا اخلاقی فرض تھا۔''

''سلیم!'' نرم خو نظر آنے والی الیزا اپنی تیوریوں پر بل ڈال کر غرائی ''میں ایک عزت دار گھریلو عورت ہوں' کوئی بازاری لڑکی نہیں۔ کیا تمہارا یہ خیال ہے کہ مجھے اپنے گلے میں ایک تختی ڈال لینی چاہیے جس پر لکھا ہو کہ میں ایک شوہر کی بیوی اور چار بچوں کی ماں ہوں؟''

یکا یک تبدیل ہونے والی وہ صورت حال میرے لیے دلچسپ ہی نہیں، مضحکہ خیز بھی تھی۔ نازنین سمجھ کر سلیم پچھلے چند روز میں جس کی ناز برداریاں کرتا رہا، وہ آخر کار چار بچوں کی ماں ثابت ہوئی تھی۔

''تو تو۔'' سلیم نے فضا میں انگلی ہلاتے ہوئے کہا ''میرا یہ مطلب نہیں ہے..... مگر پھر بھی..... یعنی پھر بھی کوئی اشارہ تو ملنا چاہیے تھا۔''

''شٹ اپ! تم میری توہین کر رہے ہو۔'' الیزا بپھر کر اپنے اصل روپ میں سامنے آگئی۔ ''میں نے ترس کھا کر تمہیں اپنے کمرے میں سر چھپانے کی جگہ دی اور اب تم میرے نسوانی وقار کی دھجیاں اڑا رہے ہو۔ ایسی باتیں میں برداشت نہیں کر سکتی۔ تم اسی وقت میرے کمرے سے نکل جاؤ۔''

اس کے بگڑے ہوئے تیور دیکھ کر سلیم سہم گیا۔ لندن سے جاتے جاتے وہ آخری رسوائی بھی اس کا مقدر بننا تھی۔ اس نے خود ہی سرور میں آ کر الیزا کو لندن میں کرائے کا فلیٹ دلوانے کا ذکر چھیڑا تھا جس کے نتیجے میں ناخوشگوار واقعہ رونما ہوا تھا۔

''الیزا!'' میں نے اسے گھور کر کہا۔ ''تحمل سے کام لو ورنہ سلیم کے ساتھ تم بھی ہوٹل میں تماشا بن جاؤ گی۔''

''اب تم بھی مجھے دھمکیاں دو گے؟'' بولتے بولتے الیزا کی آواز رندھ گئی اور اس کی آنکھوں سے آنسوؤں کے موٹے موٹے قطرے اس کے رخساروں پر لڑھکنے لگے۔

''یہ دھمکی نہیں التجا ہے۔'' میں نے بوکھلا کر اسے تسلی دیتے ہوئے کہا۔ ''سلیم کو کم از کم اتنا موقع تو دو کہ وہ یہاں سے اپنا سامان سمیٹ سکے۔ صبح اسے وطن واپس لوٹنا ہے۔''

''نہیں۔'' وہ روتے ہوئے فیصلہ کن لہجے میں بولی۔ ''میں ایسے مرد کا وجود ایک لمحے کے لیے بھی برداشت نہیں کر سکتی جو اپنی گرل فرینڈ کی تذلیل کرتا ہو۔ اسے نیچے اپنے کمرے میں لے جاؤ۔ میں اس کا سارا سامان سمیٹ کر خود تمہارے دروازے کے باہر رکھ دوں گی۔''

بات کرتے کرتے اس نے اپنے گلاس میں بچی ہوئی اسکاچ حقارت سے واش بیسن میں بہا دی۔

میں دروازے سے باہر آ گیا۔ سلیم نے نہ صرف میری تقلید کی۔

''تم واقعی کوئی درویش ہو۔'' میرھیاں اترتے ہوئے

سلیم نے بھرائی ہوئی آواز میں کہا۔ "میری تحریص اور ترغیب کے باوجود تم نے شروع سے اس کتیا میں کوئی دلچسپی نہیں لی۔ شاید تمہارے وجدان نے تمہیں بتایا تھا کہ اس معصوم چہرے کے پیچھے کیسی چڑیل چھپی ہوئی ہے۔"

"صبح تم کو یہ ملک چھوڑ دینا ہے۔ رات کو کہیں کرائے پر مکان نہیں ملتے۔ پھر تم کو وہ ذکر چھیڑنے کی کیا ضرورت تھی؟ اس واقعے کی ساری ذمے داری تمہاری ہے۔" میں نے کہا۔

"تمہاری بات کھٹ سے میری عقل میں آگئی تھی۔ میں نے سوچا کہ یہ راضی ہوگئی تو میرے جانے کے بعد تم اسے کسی سستے فلیٹ میں ڈال دو گے۔ باقی باتیں میں اگلے چکر میں نمٹا لوں گا۔"

میرے کمرے میں پہنچ کر وہ شکست خوردہ انداز میں بستر پر گر کر کراہا۔ "عزت کے ساتھ ساتھ بوتل بھی ہاتھ سے گئی۔ دیکھو اب وہ سامان کب لاتی ہے۔ جب تک پورا سامان نہیں آجاتا' تم میرے پاس رکے رہو گے ..... بلکہ صبح ہم دونوں ہی یہاں سے ایک ساتھ نکلیں گے۔"

"سامان ملوا کر میں چلا جاؤں گا۔" میں نے نرمی سے کہا۔ "میں اپنے ایک رشتے دار سے واپسی کا وعدہ کرکے آیا تھا۔ رات بھر یہاں رکا رہا تو وہ لوگ پریشان ہوجائیں گے۔"

"چلو ابھی تو سامان کا انتظار کرنا ہے۔ بعد کی بعد میں دیکھی جائے گی۔"

"تمہاری ذرا سی لغزش سے اس وقت طبیعت مکدر ہوگئی۔"

"میں نے کسی سے سنا تھا کہ پولینڈ والے بہت ذلیل اور لیچڑ ہوتے ہیں۔ اب اس سالی کتیا کو دیکھ لو کہ اپنے چار پلوں کو وارسا میں چھوڑ کر یہاں لونڈیا بنی پھر رہی ہے۔" سلیم نے اس قدر جلے کٹے لہجے میں فقرے ادا کیے کہ مجھے اپنا بے ساختہ قہقہہ مصنوعی کھانسی کی آڑ میں چھپانا پڑ گیا۔

"اس نے تم سے رقم بھی اینٹھی ہوگی؟" کچھ دیر بعد میں نے پوچھا۔

"نہیں کمرا ... کے نام پر تھا مگر پورا کرایہ میں دے رہا تھا۔ اس کے علاوہ جیب خرچ کے لیے روزانہ دس پندرہ پاؤنڈ اپنی مرضی سے دے رہا تھا۔" اس نے بتایا۔ "ایلیزا نے کبھی کچھ نہیں مانگا۔"

انکار کے بعد کیا جانے والا اعتراف میرے لیے زیادہ اہم تھا۔ نیوور ہوٹل والی شیری ریڈنل کی روزانہ یافت دس پاؤنڈ اور قیام کی سہولت سے زیادہ نہیں تھی جب کہ ایلیزا اس سے کہیں زیادہ کما رہی تھی اور پھر بھی سلیم پر احسان تھا کہ اس نے اسے پناہ دی۔

اس وقت جو کچھ ہوا اس میں کسی کے ارادے کا دخل نہیں تھا۔ واقعات اس نہج پر نہ چلے گئے ہوتے تو اگلی صبح ایلیزا یقیناً سلیم کو خوشی اور خوش دلی سے رخصت کرتی۔ سلیم کسی احساس زیاں کے بغیر وطن لوٹ جاتا۔ ایلیزا اپنی آمدنی پر خوش رہتی اور اگلی شب پھر پناہ گزین کے لیے اپنے کمرے کے دروازے کھول کر اسے خوشیاں بانٹنے میں مصروف ہوجاتی۔

تھوڑی دیر بعد دروازے پر دستک ہوئی۔ میں نے بڑھ کر دروازہ کھولا تو چوکھٹ پر بلیک لیبل بوتل سمیت سلیم کا سوٹ کیس اور سامان رکھا ہوا تھا۔ ایلیزا مڑ کر سیڑھیوں کی طرف جارہی تھی دروازے پر دستک دینے کے بعد اس نے کسی کے نمودار ہونے کا انتظار کیے بغیر اپنی راہ لی تھی۔

"آؤ اور سامان اٹھالو۔" میں نے سلیم کو متوجہ کیا۔

"تمہاری بوتل بھی واپس آگئی ہے۔"

سلیم نے اکتاہٹ اور بے دلی سے سارا سامان اندر کھینچ لیا اور پوچھا "کیا وہ تم سے کوئی بات کیے بغیر واپس چلی گئی؟"

"میں نے دروازہ کھولا تو وہ جارہی تھی۔ کہو تو اسے یہاں بھی بلالاؤں۔" میں نے تمسخرانہ لہجے میں کہا۔

"رہنے دو۔" وہ دونوں ہاتھ جوڑ کے بولا۔ "وہ یہاں سے بھی نکلوا دے گی۔"

سلیم نے سرسری انداز میں اپنے مختصر اسباب کا جائزہ لیا تو پتا چلا کہ ایلیزا اس کی ہر چیز چن چن کر اٹھا لائی تھی تاکہ وہ کسی بہانے سے دوبارہ اس کو تنگ نہ کرسکے۔

"سامان آگیا۔ اب میں تیاری پکڑتا ہوں۔" میں نے اعلان کیا۔

"تم تو اپنا بھرا ہوا گلاس اوپر چھوڑ آئے تھے۔ یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ بوتل آجانے کے بعد میں تمہیں یوں ہی جانے دوں۔ ابھی تھوڑی دیر ٹھہرو۔"

وہ بہت ملول اور کبیدہ خاطر ہو چکا تھا۔ اسے ذرا سا سہارا دینے کی نیت سے میں رک گیا۔ اس نے اپنا سامان سوٹ کیس میں.... ٹھونسا میں نے اپنا سوٹ کیس تیار کیا اور سلیم اکبر خان ایک مرتبہ پھر پیالے بنانے میں مصروف ہوگیا۔ ایلیزا نے اس کی لائی ہوئی سوڈے کی ٹھنڈی بوتلیں تک واپس کردی تھیں جو اس کے کام آرہی تھیں۔

سلیم ایک گلاس پہلے ہی پورا کر چکا تھا اس لیے قدرے سرور میں تھا۔ نیا دور شروع ہوا تو موضوع پھر ایلیزا کی ذات تھی۔ سلیم کو قلق تھا کہ جہاندیدہ اور تجربے کار ہونے کے باوجود اس مکار اور صورت حرام عورت کو کوئی پولش دوشیزہ سمجھ کر دھوکا کھا گیا تھا۔

تیسرے گلاس کے بعد میں نے بوتل کا منہ سختی سے بند کرکے اسے ایک کونے میں ڈال دیا۔ "اب تم اکیلے رہ گئے ہو۔ مزید پی تو صبح پانچ بجے دنیا کی کوئی قوت تمہیں بیدار نہیں کرسکے گی۔"

"تم بہت اچھے اور بڑے بھائی کی طرح مہربان ہو۔" اس نے بگڑی ہوئی آواز میں کہا۔ "اب تم سے کراچی ہی میں ملاقات ہوگی۔"

"میں وہاں تمہاری عدالت..... تمہیں دعوت کروں گا۔"

وہ اٹھ کر لڑکھڑاتے ہوئے قدموں سے مجھ سے بغل گیر ہوا تو میں نے اسے جلدی سے کندھے لگا کر الگ کردیا۔ مجھے ڈر تھا کہ اس موقع پر اس نے فرط جذبات سے رونا شروع کردیا تو میرا مزید ایک ڈیڑھ گھنٹا برباد ہو جائے گا۔

اسے آرام سے بستر پر بٹھا کر میں نے اپنا ہلکا پھلکا سوٹ کیس سنبھالا اور تیزی سے سیڑھیاں اترتا چلا گیا۔ قدموں کی چاپ سن کر ریسیپشن پر موجود لڑکی نے میری طرف دیکھا پھر اس کی آنکھوں میں حیرت عود آئی جس کا سبب میرا سوٹ کیس ہی ہوسکتا تھا۔

"اپنے اندراجات درست کرانے کے بجائے تم تو ہوٹل ہی چھوڑے جارہے ہو۔" میرے قریب پہنچنے پر اس نے متاسفانہ لہجے میں کہا۔ "اب آدھی رات کو کہاں جاؤ گے۔"

"ایک رشتے دار کے گھر جانا پڑ رہا ہے۔ مجبوری ہے۔" میں نے شانے اچکا کے کہا۔

"تمہیں علم ہوگا کہ کرائے کا لین دین مسز ویٹالڈ خود کرتی ہیں۔" اس نے مدافعانہ لہجے میں کہا۔ "اس وقت تو کوئی رقم واپس نہیں کی جاسکتی۔"

"پروا نہیں۔ ویسے بھی آج رات میرا کمرہ آباد رہے گا۔ اس میں وہی شخص سوئے گا جس کا نام تمہارے رجسٹر میں لکھا ہوا ہے اور یہ اچھی بات ہے۔"

اس نے اٹھ کر الوداعیہ انداز میں اپنا ہاتھ میری طرف بڑھا دیا۔ "گڈ لک اینڈ گڈ نائٹ!"

میں نے اس سے ہاتھ ملا کر رائل ہوٹل کو خیرباد کہہ دیا۔ باہر اس وقت پھوار پڑ رہی تھی۔ مجھے سامنے ہی ایک ٹیکسی نظر آئی۔ اسٹریٹ لیمپ کی روشنی میں سفید فام ڈرائیور کا چہرہ صاف نظر آرہا تھا۔ وہ چھریرے بدن والا ایک پالیش نوجوان تھا۔

اس بوندا باندی میں سوٹ کیس اٹھا کر زیادہ بھاگ دوڑ کرنی میرے لیے محال تھی۔ میں بادل ناخواستہ ٹیکسی کی طرف بڑھتا چلا گیا۔ مجھے اپنی طرف آتا دیکھ کر ڈرائیور پھرتی سے اپنی نشست سے نیچے آگیا۔ اس نے ایک خلیقانہ مسکراہٹ کے ساتھ میرے ہاتھ سے سوٹ کیس لے کر عقبی پائیدان پر رکھ دیا اور میری منزل کے بارے میں کچھ پوچھے بغیر گھوم کر اپنی نشست پر جا بیٹھا۔

میرے سوار ہونے تک انجن جاگ اٹھا۔ میں نے اپنی منزل کا پتا بتایا۔ ڈرائیور نے میٹر چلایا اور ٹیکسی تیزی سے حرکت میں آ گئی۔

میری دانست میں سفر زیادہ لمبا نہیں ہونا چاہیے تھا مگر وہ طویل ثابت ہوا۔ ٹیکسی کے سفر کی سمت ایک ہی رہی تھی۔ چھوٹی اور ذیلی سڑکوں سے گزرتے ہوئے ڈرائیور نے کہیں بھی مجھے چکر دینے کی کوشش نہیں کی تھی۔ آخر کار اس نے ہوٹل کے پورچ میں گاڑی روک دی۔

اس وقت تک بارش زور پکڑ چکی تھی مگر پورچ میں ہم محفوظ تھے۔ میں کرایہ ادا کر کے اترا تو ہوٹل کے پورٹر نے میرا سوٹ کیس اپنی ہلکی ٹرالی میں رکھ لیا۔

میں کاؤنٹر کے سامنے سے گزرا تو کاؤنٹر پر بیٹھے ہوئے نوواردنے استفسار طلب مسکراہٹ کے ساتھ میری طرف دیکھا۔ میں نے اپنا کمرا نمبر دہرایا اور وہ سر جھکا کر اپنے سامنے پھیلے ہوئے کاغذات کے ڈھیر کی جانب متوجہ ہو گیا۔

''میرا خیال ہے کہ اس بار بھی تم جلدی واپس آ گئے۔'' کمرے میں پہنچتے پرو ویرا نے کہا۔

میں نے رسٹ واچ دیکھی تو وہ صرف گیارہ بجا رہی تھی۔

''آج سمجھ میں آیا ہے کہ کوچے سے بے آبرو ہو کر نکلنے کا کیا مطلب ہوتا ہے۔'' میں نے جوتے اور موزے اتارتے ہوئے ویرا سے کہا۔ ''آج سلیم خان کی خاصی مٹی پلید ہوئی ہے۔''

''اور کل اس سے زیادہ ہو گی۔'' ویرا نے زہریلے لہجے میں کہا۔ ''کراچی میں اول خان اس سے ذرا بھی رعایت نہیں کرے گا۔''

''ہاں۔'' میں نے اعتراف کیا۔ ''وہ دوستوں کا دوست اور دشمنوں کا دشمن ہے۔''

''اب تم اپنی کہانی شروع کر دو۔ میرے صبر کی انتہا ہو چکی ہے۔''

''تم کوچے سے بے آبرو ہو کر نکلنے والی؟'' میں نے انجان بن کر پوچھا۔

''بدری ناتھ کی کہانی میں مجھے زیادہ دلچسپی ہے۔'' ویرا نے مجھے گھور کر کہا۔

''وہ واقعی مشکلات میں گھر گیا ہے۔'' یہ کہہ کر میں نے اس کی بے ربط کہانی تسلسل سے بیان کرنی شروع کر دی۔ ویرا پوری توجہ سے میرا ہر لفظ سن رہی تھی۔

''تمہیں جلد از جلد اس سے مل لینا چاہیے۔'' میرے خاموش ہونے پر ویرا نے کہا۔ ''آمنے سامنے بات ہوتی ہے تو نتائج بہت حیران کن ثابت ہوتے ہیں۔''

''جب تک اس کی نگرانی ہو رہی ہے یہ خطرہ مول نہیں لیا جا سکتا۔'' میں نے فیصلہ کن لہجے میں کہا۔ ''اس کے ساتھ ہم بھی بے موت مارے جائیں گے۔ اس وقت اس سے دور رہنا ہی بہتر ہے۔''

''اس سے دور رہ کر معاملات تیزی سے نہیں نمٹائے جا سکیں گے۔''

''سب سے پہلے رمیش اگروال کا پتا صاف کرنا ضروری ہو گیا ہے۔ وہ یہاں دل کھول کر بدری ناتھ کے خلاف زہر پھیلانے کی کوشش کرے گا۔ اب بدری بھی اس بارے میں نیم رضامند ہے۔''

''یہ کام بھی اتنا آسان ثابت نہیں ہو گا۔ ابھی تک ہم بالکل غیر مسلح ہیں......''

''تمہارے سیکھے ہوئے مارشل آرٹس کس دن کام آئیں گے؟'' ہتھیاروں کا ذکر آتے ہی میں نے اس کی بات کاٹ کر سوال داغ دیا۔

''تم ٹھیک کہہ رہے ہو لیکن تم یہ کیوں بھول رہے ہو کہ بدری کے ساتھ اس کی نگرانی بھی ہو رہی ہو گی۔ اس کی جان کو کوئی خطرہ درپیش ہوا تو نگراں ہی اس کا محافظ بن کر ہمارے مقابلے پر آ جائے گا۔... اس ناگہانی مصیبت کا مقابلہ کرنا آسان نہیں ہو گا۔''

''ایک دفعہ بدری ناتھ کا گرین سگنل مل جائے تو اس کا کوئی نہ کوئی حل سوچ لیا جائے گا۔ ایسے حالات میں کسی

سے مل بیٹھنے کے بجائے اسے ختم کرنا زیادہ آسان ہوتا ہے۔ مارو اور پوری قوت سے بھاگ جاؤ کے فارمولے پر عمل کرکے کامیابی ہو ہی جاتی ہے۔"

"سری نواسن اور بیلا کے بارے میں تمہاری کیا رائے ہے؟" ویرا نے پوچھا۔

"بدری ناتھ کی کہانی کے سارے کردار اس وقت شکوک وشبہات کی زد میں آئے ہوئے ہیں۔ بدری ناتھ ان سب کے بارے میں پرانے حوالوں سے سوچ رہا تھا۔ میں نے اسے تازہ ترین صورت حال سے آگاہ کر دیا ہے۔ کل تک شاید وہ صحیح رائے قائم کرنے کی پوزیشن میں آجائے گا۔"

"ماسٹر رابرٹ ہوٹل کے باہر ہونے والی گرفتاریوں کے بارے میں پرائیویٹ چینل کی خبر کی بازگشت اب ہر اسٹیشن سنا رہا ہے۔ یہ خبریں بھی اسے صحیح فیصلوں تک پہنچنے میں مدد دیں گی۔"

"اس وقت توقعات اور امیدوں کے سوا ہمارے پاس کچھ بھی نہیں ہے۔ وہ سارا دن گزار کر لندن پہنچا ہے پھر بھی یہ بڑی بات ہے کہ ہمارے سامنے آئے بغیر مقامی پولیس انڈین لابی کی طرف متوجہ ہو چکی ہے۔ دو مسلح افراد کی گرفتاری سے جیمز چڈت اور گیتا کے قتل کی تفتیش کا رخ بھی بدل جائے گا جس کا سارا فائدہ ہم دونوں کو پہنچے گا۔" میں نے کہا۔

"اس کا مطلب ہے کہ کل تم بدری ناتھ سے فون پر بات کرو گے؟"

"اس کے بغیر ہم ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے رہیں گے۔" میں نے جواب دیا۔

"اب تم سلیم اکبر خان کی کہانی بھی سنا سکتے ہو۔ میں بیئر کا ایک کین لوں گی۔ چاہو تو ریفریجریٹر میں سے تمہارے لیے بھی ایک ڈبا نکال لاؤں۔"

"لے آؤ.... سونے تک کچھ نہ کچھ شغل ضرور ہونا چاہیے۔" یہ کہہ کر میں غسل خانے میں چلا گیا۔

میں شب خوابی کا لباس تبدیل کرکے لوٹا تو ویرا میز پر بھی.... کئی ڈبے کھولے بیٹھی تھی اور کمرا اشتہا انگیز خوشبوؤں سے مہک رہا تھا۔

"اوہو۔ رات کا کھانا تو میں بالکل بھول ہی گیا تھا۔" میز پر نظر پڑتے ہی مجھے احساس ہوا کہ سہ پہر کے بعد سے میں نے کچھ بھی نہیں لیا تھا۔

"مجھے معلوم تھا کہ تم یہی کہو گے اسی لیے میں باہر نکل کر برگر اور فرائڈ چکن وغیرہ لے آئی تھی۔ ان میں کسی بھی چیز میں سور کا گوشت نہیں ہے۔"

وہ ایک نازک معاملہ تھا۔ گوشت کے بارے میں ویرا نے بتا دیا تھا لیکن چیز اور روغنیات کے بارے میں کچھ نہیں کہا جا سکتا تھا۔ یہی معاملہ چکن، بیف اور مٹن کے ساتھ تھا۔ کون جانے کہ ان جانوروں کو اسلامی طریقے سے ذبح کیا جاتا تھا یا ان کا جھٹکا ہوتا تھا۔

لندن میں مذہبی رجحان رکھنے والے کبھی بھی ان بازاری غذاؤں کے قریب نہیں پھٹکتے۔ ان کی روز بروز بڑھتی ہوئی تعداد کے پیش نظر لندن کے بہت سے علاقوں بلکہ دوسرے شہروں میں بھی حلال گوشت کی متعدد دکانیں قائم ہو چکی تھیں جہاں سے خریدے ہوئے گوشت کو لوگ پورے اعتماد سے گھروں میں استعمال کرتے تھے پھر کسی نے افواہ اڑا دی کہ ساؤتھ آل میں ایک سکھ بھی گوشت کے نام پر مسلمانوں کو جھٹکے کا گوشت کھلا رہا ہے۔

لوگوں نے فوراً ہی اس دکان کا بائیکاٹ کر دیا۔ انتظامیہ سے اس دکان کا لائسنس منسوخ کرنے کا مطالبہ کیا جانے لگا۔ کمیٹی مقرر ہوئی تو پتا چلا کہ وہ دکان واقعی ایک سردار جی کی تھی مگر وہاں فروخت ہونے والا سارا گوشت مسلمان اسلامی طریقے پر ذبح کرتے تھے۔ یوں وہ قصہ ختم ہوا۔

کھانے کے دوران میں بیئر کے استعمال پر ویرا نے خلاف توقع کوئی تبصرہ نہیں کیا۔ وہ اتنی منہ پھٹ تھی کہ ایک مرتبہ براہ راست سوال کر بیٹھی تھی کہ شوق سے شراب نوشی کرنے والے مسلمان بھی سور کے گوشت سے کیوں.... پرہیز کرتے ہیں جب کہ حرام دونوں ہی ہیں۔

وہ سارے خیالات میرے ذہن میں اُبھرتے اور معدوم ہوتے رہے مگر میں نے اس بارے میں ویرا سے ایک لفظ بھی نہیں کہا۔ اسے ایک سرا مل جاتا تو وہ بات کا بتنگڑ بنا سکتی تھی۔

اس کی فرمائش پر میں نے سلیم کی بے آبروئی کا ذکر چھیڑ دیا جسے سن کر وہ دیر تک ہنستی رہی۔

کھانا ختم کر کے بھی ہم دونوں کچھ دیر تک بیٹھے بیئر کے دوسرے کین سے شغل کرتے رہے۔ آخر کار میں بستر پر لیٹا تو ویرا کمرے کی روشنیاں گل کر کے باتھ روم میں جا گھسی۔

چند منٹ بعد وہ شب خوابی کے لباس میں ملبوس ہو کر باتھ روم سے برآمد ہوئی تو کمرا بھینی بھینی سی خوشبو کی مہکار سے بھر گیا۔ اس نے کمرے کی فضا کو خوشگوار بنانے کے لیے کسی اچھے پرفیوم کا سہارا لیا تھا۔ عقب سے آنے والی روشنی میں میں نے بس لمحہ بھر کے لیے اس کے پیکر کو دیکھا اور کروٹ لے کر آنکھیں موند لیں۔ ویرا دروازہ بند کر کے مسہری پر آ گئی۔

بظاہر میں ویرا کی طرف پشت کیے ساکت لیٹا ہوا تھا لیکن اس کی طرف سے کسی شرارت کی ابتدا کی صورت میں بھرپور مزاحمت کے لیے پوری طرح تیار تھا۔

☆☆☆

صبح ہم دونوں دیر سے سو کر اٹھے۔ میں ویرا سے پہلے بیدار ہو کر ہوٹل کی طرف سے فراہم کیے جانے والے ڈیلی ٹیلی گراف میں اپنے کام کی خبریں پڑھ چکا تھا۔

کسی ٹیکسی ڈرائیور نے ڈوبرے کے قتل کے سلسلے میں پولیس سے رجوع نہیں کیا تھا۔ گپتا کی پوسٹ مارٹم رپورٹ میں کسی جسمانی زیادتی کا ذکر نہیں تھا۔ اس کی موت دل میں لگنے والی اکلوتی گولی سے واقع ہوئی تھی جب کہ جبز چنڈت کی رپورٹ بھی ایسی ہی تھی۔ فرق صرف اتنا تھا کہ اس کے دل کے بجائے بھیجے میں گولی آرپار...... نکل گئی تھی۔

ماسٹر رابرٹ ہوٹل کے قریب سے پکڑے جانے والوں کی بھارتی قومیت کو اخبار نے خوب اُچھالا تھا اور یہ سوال اُٹھایا تھا کہ وہ دونوں آخر گپتا کے ہم وطن ہی کیوں تھے۔

ان دونوں کے بیانات کو صیغۂ راز میں رکھا گیا تھا لیکن ان پر فردِ جرم بہت واضح تھی۔ انہوں نے مسلح ہو کر لندن پہنچنے والے دو ایشیائیوں کا پیچھا کر کے انہیں... ہراساں کیا تھا اور اسپیشل اسکواڈ کی بروقت مداخلت کی وجہ سے کسی بڑی مجرمانہ کارروائی کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے میں ناکام رہے تھے۔

اخبار میں کہیں بھی یہ ذکر نہیں تھا کہ ان کا تعلق انڈین ہائی کمیشن سے تھا نہ ہی ان کے بارے میں ہائی کمیشن نے کوئی بیان جاری کرنے کی ضرورت محسوس کی تھی۔

وہ اخبار والوں کی بے خبری تھی مگر مجھے ہدری کی وجہ سے اندر کی کئی باتیں معلوم ہو چکی تھیں۔ میرے لیے یہ سمجھنا دشوار نہیں تھا کہ ڈوبرے کے قتل کی واردات کے بعد اپنا دامن صاف رکھنے کے لیے انڈین سیکرٹ مشن کے مقامی سربراہ نے اپنے آدمیوں کے بجائے لندن میں آباد بھارتیوں میں سے دو آدمیوں کو چن کر ہدری اور رمیش کی نگرانی پر لگایا تھا تاکہ ان کے گرفت میں آنے کی صورت میں ہائی کمیشن پر حرف گیری نہ کی جا سکے۔

تیار ہونے کے بعد ویرا بھی اخبار لے بیٹھی۔ میں نے سائیڈ ٹیبل پر موجود سروس کارڈ اُٹھا کر دیکھا تو کرائے میں شامل ناشتے کی فراہمی کا وقت دس بجے ختم ہو چکا تھا۔ میں نے اسی کارڈ سے نمبر دیکھ کر انٹرکام پر روم سروس کو کمرے میں ناشتا بھیجنے کی ہدایت دے دی۔

مقررہ اوقات کے بعد بارہ بجے تک مہمانوں کو قیمت لے کر ان کے کمروں میں ناشتا فراہم کیا جاتا تھا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ لندن کے اخباری نامہ نگاروں پر کاہلی چھائی ہوئی ہے ورنہ پکڑے جانے والوں کے بیانات سامنے آنے سے بہت سی باتیں صاف ہو سکتی ہیں!" ویرا نے اخبار ایک طرف پھینک کر انگڑائی لیتے ہوئے کہا۔

.......'' اخبار والے اہم وارداتوں میں پولیس والوں سے کچھ نہ کچھ اگلوا ہی لیتے ہیں۔''

''ہوسکتا ہے کہ ان کی نظروں میں یہ واردات اہم نہ رہی ہو۔'' میں نے کہا

'' گیتا اور جیمز کے قتل کے اگلے روز ان دونوں کی گرفتاری کو کون غیر اہم کہہ سکتا ہے؟''

''ظاہری رواداری کے باوجود انگلینڈ میں بلا کا نسلی تعصب پایا جاتا ہے۔'' میں نے کہا۔ ''انگریز صدیوں کی مسابقت کی وجہ سے فرانسیسیوں سے چڑتے ہیں۔ برطانوی جزیرے پر شمال اور جنوب کے تعصبات کی کہانیاں عام ہیں پھر یہ دونوں تو ایشیائیوں کے معاملات ہیں۔ یہ کیسے اہم ہوسکتے ہیں۔''

''ناشتا کرلو پھر بات ہوگی۔ خالی معدے میں ایسے ہی فاسد خیال آتے ہیں۔'' ویرا نے ہنس کر کہا۔ ''آج شاید ہمارا سارا دن اسی کمرے میں گزر جائے گا۔''

''بدن کو یوں زنگ لگانا میرے بس سے باہر ہے۔ ناشتے کے بعد میں باہر نکل جاؤں گا۔''

''کہاں جاؤ گے؟'' ویرا نے پُر اشتیاق لہجے میں سوال کیا۔

''لندن بہت بڑا شہر ہے۔ کہیں بھی نکل جاؤں گا۔ دمشق میں نے اس شہر کو آج تک ایک سیاح کی نظروں سے نہیں دیکھا۔ فرصت ہے تو یہی کام کر ڈالوں گا۔''

''میں بھی تمہارے ساتھ چلوں گی۔ مجھے موی جسموں کا عجائب گھر دیکھنے کا بہت شوق ہے۔''

''بیکر اسٹریٹ تک تم اکیلی بھی جاسکتی ہو۔ ہم دونوں کا یہاں تک ساتھ ہی ٹھیک ہے۔ باہر ہمارا ایک ساتھ رہنا کسی بھی وقت رنگ دکھا سکتا ہے۔''

''پھر میں پہلے ماسٹر رابرٹ سے اپنا سامان لاؤں گی اس کے بعد کچھ سوچا جائے گا۔''

اسی وقت ویٹر ناشتا لے آیا۔ اس میں بس وہی اشیا شامل تھیں جو میں نے اپنے آرڈر میں نوٹ کرائی تھیں۔ ہم دونوں خاموشی سے اپنی اپنی پسند کی چیزوں سے انصاف کرنے میں مصروف ہوگئے۔

ناشتے کے بعد ویرا کسل مندانہ انداز میں بستر پر دراز ہوگئی۔ میں نے لباس تبدیل کیا اور تیار ہوکر ہوٹل سے نکل کھڑا ہوا۔ کمرا چھوڑتے ہوئے میں ساؤتھ آل کے علاقے کا ایک چکر لگانے کا فیصلہ کر چکا تھا۔

ہوٹل سے آکسفورڈ سرکس اور بونڈ اسٹریٹ کے ٹیوب اسٹیشنوں کا فاصلہ تقریباً برابر ہی تھا۔ میں بونڈ اسٹریٹ کی طرف ہولیا۔ خراماں خراماں اس طرف جاتے ہوئے میرا ذہن مسلسل تازہ ترین فیصلے پر کام کرتا رہا۔ میرے لیے اس علاقے میں صرف اور صرف ایک ہی خطرہ پنہاں تھا کہ انڈین ہائی کمیشن کا سری نواسن بھی ساؤتھ آل میں رہتا تھا اور رمیش اگروال بھی اسی کے گھر ٹھہرا ہوا تھا۔

رمیش سے لندن میں کہیں بھی میرا آمنا سامنا ہونا میرے کھیل کو بگاڑ سکتا تھا۔ ساؤتھ آل کے علاقے میں یہ امکان سب سے زیادہ تھا۔

ٹیوب اسٹیشن پر پہنچنے تک میں اپنا ارادہ بدل چکا تھا۔ رمیش اور بدری پچھلی رات ہی لندن پہنچے تھے۔ غالب امکان یہی تھا کہ گھر میں دیر تک سونے کے بعد وہ قرب و جوار کے بازار کا جائزہ لینے کے لیے باہر نکلیں گے۔ ایسے میں میرا وہاں موجود ہونا خطرناک تھا۔

ٹریول کارڈ لے کر میں بونڈ اسٹریٹ سے بیکر اسٹریٹ ٹیوب اسٹیشن کی طرف روانہ ہوگیا۔ اس روٹ پر ٹرین میں مسافروں کا خاصا ہجوم تھا۔

بیکر اسٹریٹ کی زمین دوز سیڑھیوں سے نکلنے والے ریلے میں شامل ہوکر میں باہر آیا تو مادام تساؤ کے موی عجائب گھر اور پلانے ٹوریم کا گنبد دور ہی سے نظر آرہا تھا۔ میں نے سوچا کہ کیوں نہ میں ویرا سے پہلے ہی لندن کے اس حیرت کدے کی سیر کرلوں۔

میں سگریٹ کے کش لگاتا ہوا قریب پہنچا تو ٹکٹ گھر کے سامنے تماشائیوں کی ایک لمبی قطار نظر آئی جو بہت دھیرے دھیرے آگے سرک رہی تھی۔ قطار کے آخری سرے پر لگ کر میں نے حساب لگایا کہ ٹکٹ کے حصول

ہوں جب شہر کی سیر اور سیارگاہ میں فلکیاتی نظاروں کے لیے کم از کم چار گھنٹے کی مدت ضرور درکار تھی۔ اس کا مطلب تھا کہ میرا وہ دن اسی ایک مقام کی نذر ہو جاتا اور وہاں سے نمٹنے کے بعد جب میں بدری ناتھ کو فون کرتا تو ملاقات اگلے دن کے لیے ٹالنی پڑ جاتی۔ میں نے مڑ کر دیکھا تو حیران رہ گیا کہ میرے پیچھے بھی پچاسیوں بچوں، بوڑھوں، مردوں اور عورتوں کی قطار لگ چکی تھی۔

ایک مشہور تفریح گاہ کی قطار سے اچانک نکل بھاگنا مجھے عجیب لگنے لگا۔ اس بزدلی سے بچتے ہوئے میں نے کوئی اہم بات یاد آنے کی اداکاری کی اور قطار سے نکل کر اس طرف ہولیا جہاں عجائب گھر کے ساتھ ہی فوٹوگرافر کی دکان تھی۔ اس دکان کے فوٹوگرافر عجائب گھر کے مختلف حصوں میں منتخب اور باحیثیت نظر آنے والے غیر ملکی جوڑوں کی مفت تصاویر بنا کر انہیں ایک نمبر دے دیتے ہیں۔ سیر سے فارغ ہو کر ایسے جوڑے کاؤنٹر پر جائیں تو وہاں ان کی دھلی دھلائی تصاویر موجود ہوتی ہیں۔ تصویر پسند آئے تو پاؤنڈ دے کر خرید لیں، ناپسند ہو تو کچھ نہیں دینا۔ دکان دار تصویر ضائع کر دے گا۔

اس وقت میں اندر گیا تھا نہ میں نے تصویر بنوائی تھی۔ میں ادھر سے گزر کر آگے نکلتا چلا گیا۔

اس موم عجائب گھر سے تھوڑے فاصلے پر مشہور ریجنٹس پارک واقع ہے جس میں لندن کا چڑیا گھر واقع ہے اسی پارک کے ایک سرے پر جامع مسجد بنی ہوئی ہے جہاں پنج وقتہ نمازوں کے ساتھ سارا دن تبلیغ و تربیت کا سلسلہ بھی جاری رہتا ہے۔

میں پارک میں سے گزرنے والی سڑکوں سے دور ایک سرسبز قطعے پر جا کر بیٹھ گیا۔ ہوٹل کے بند کمرے کے مقابلے میں اس پارک کی خنک فضا مجھے بہت بھلی معلوم ہو رہی تھی۔

کافی دیر تک وہاں ستانے کے بعد بے کاری اور خالی پن کا احساس مجھے ستانے لگا۔ قدرت نے آسمان سے بوندیں ٹپکا کر میرے اس احساس کی تائید کی اور میں دوبارہ اپنے قدموں پر کھڑا ہو گیا۔ وہ بوندیں پھوار کے مقابلے میں کافی تیز تھیں۔ میں نے فوراً ہی اپنی مہنگی برساتی پہنی، ٹوپی سر پر منڈھ کر اسے کالر سے جوڑا اور پھر ایک طرف چل دیا۔

قریب ترین سڑک پر پہلی بس نظر آتے ہی میں اس میں سوار ہوا اور ڈرائیور کو ٹریول کارڈ دکھا کر اندر بیٹھ گیا۔ وہ بس کچھ نامانوس راستوں سے گزرنے کے بعد جوں ہی ماربل آرچ کے نزدیک ٹھہری میں نے بس میں طے کیا اور آکسفورڈ اسٹریٹ عبور کر کے ہوٹل کی طرف ہولیا۔

ہوٹل کے بورڈ پر کمرے کی چابی موجود تھی۔ اس کا مطلب تھا کہ دیویا باہر جا چکی تھی۔ میں نے کلرک سے چابی طلب کی تو اس نے میرا نام پوچھا، دراز میں جھانک کر نام کی تصدیق کی اور چابی میرے حوالے کر دی۔ اپنے آرام دہ کمرے میں پہنچ کر میں نے برساتی اور غیر ضروری کپڑوں سے نجات حاصل کی اور فریج میں سے بیئر کا ایک ڈبا نکال کر ٹیلی وژن آن کر دیا۔

ہر چینل مصروف تھا مگر کہیں سے بھی میری دلچسپی کا کوئی پروگرام نہیں آ رہا تھا۔ میں نے بی بی سی لگا کر آواز بند کر دی اور پھر فون کی طرف متوجہ ہو گیا۔

چند ثانیوں بعد میں نے سرن تواتن کے گھر کا نمبر ملایا۔ ایک کے بعد دوسری گھنٹی بجی اور پھر ریسیور اٹھا لیا گیا۔ دوسری طرف سے آنے والی آواز سن کر میں اپنی جگہ سن ہو کر رہ گیا۔ وہ رتیش اگروال کی آواز تھی جسے میں ہزاروں کے شور میں بھی شناخت کر سکتا تھا۔

میرے دل میں آئی کہ منہ سے ایک لفظ بھی نکالے بغیر فون بند کر دوں مگر اس طرح وہ شکوک و شبہات میں مبتلا ہو کر کچھ بھی سوچ سکتا تھا۔ میں نے لمحہ بھر میں فیصلہ کر لیا کہ اس سے آواز بدل کر بات کروں گا۔

اس نے ریسیور اٹھا کر اپنا نام بتانے کے بجائے محض ہیلو کہا تھا۔ میں نے بدلی ہوئی آواز میں کہا۔ ''میں گرنام بول رہا ہوں۔ ذرا بدری ناتھ کو فون پر بلا دو۔''

''تم کون ہو؟'' میرے کانوں میں اس کی سرد

آواز تیز ہوگئی۔

"میں نے کہا نا کہ میں گمنام ہوں۔ کیا تم کچھ اونچا سنتے ہو؟" میں نے کہا۔

"میرا مطلب ہے کہ بدری سے تمہارا کیا تعلق یا سمبندھ ہے۔" اس نے اپنا مدعا واضح کیا۔

"کیا اس سے بات کرنے سے پہلے یہ سب بتانا ضروری ہے؟" میں نے خفگی سے پوچھا۔

"ہرگز نہیں۔ بات صرف اتنی سی ہے کہ وہ موجود نہیں ہے تم پیغام دے دو۔"

"پھر سری نواسن کو بلا دو۔" میں نے اس کے آخری فقرے کو نظر انداز کر دیا۔

"سری نواسن اور اس کی بیوی کام پر ہیں۔ بچے اسکول سے نہیں لوٹے۔ بدری باہر بازار تک گیا ہوا ہے۔ اس وقت گھر میں صرف میں ہی ہوں۔ تم......"

"تمہارا نام کیا ہے؟" میں نے اس کی بات کاٹ کے پوچھا۔

"رمیش اگروال!" اس نے جواب دیا۔ "میں بدری کا دوست ہوں۔ مجھے معلوم ہے کہ کل شام بھی تم نے اس سے بات کی تھی۔ تم پورے اعتماد سے اپنا پیغام دے سکتے ہو۔ وہ آئے گا تو میں اسے بتا دوں گا۔"

پچھلے دن کی گفتگو کا حوالہ دے کر اس نے بہت مکاری کے ساتھ مجھے اپنے اعتماد میں لینے کی کوشش کی تھی۔ میں نے جواب دینے بجائے ایک اور سوال کر ڈالا۔

"وہ کتنی دیر میں آئے گا؟"

"دس پندرہ منٹ میں۔ اسے گئے ہوئے کافی دیر ہو چکی ہے۔ تم ڈرو نہیں۔ اپنی بات مجھ سے کہہ ڈالو۔ بدری کی ہر بات میرے علم میں رہتی ہے۔" وہ مجھے شیشے میں اتارنے کی کوشش کرتا رہا۔

"وہ آئے تو اسے بتا دینا کہ میں نے اس کے لیے فون کیا تھا۔"

اتنا کہہ کر میں نے فون بند کر دیا۔ غیر متوقع طور پر اس سے بات کرتے ہوئے مجھے اس موسم میں بھی ہلکا سا پسینہ آ گیا تھا۔ وہ میری آواز ذرا بھی پہچان لیتا تو کھیل بگڑ جاتا۔

اپنا اعصابی تناؤ دور کرنے کے لیے میں نے بیئر کا ایک گھونٹ لے کر سگریٹ سلگائی۔ اگلی کال میں نے آدھے گھنٹے بعد کی۔ اس بار ریسیور بدری ناتھ نے ہی اٹھایا تھا۔

"یہ میری دوسری کال ہے۔ تم کہاں گئے ہوئے تھے؟" میں نے پوچھا۔

"تعاقب کا اندازہ لگانے کے لیے صبح سے چوتھی بار باہر نکلا تھا۔ رمیش نے مجھے تمہارے فون کے بارے میں بتا دیا تھا۔ اسے تجسس ہے کہ تم روز کیوں فون کر رہے ہو۔"

"کیا بات ہے۔ اس وقت تم بہت کھل کر گفتگو کر رہے ہو۔"

"ہاں۔ میرے آنے کے بعد رمیش باہر گیا ہے۔ اس وقت میں گھر میں اکیلا ہوں۔"

"اوہ...... لیکن تم باری باری باہر کیوں جا رہے ہو؟" میں نے سوال کیا۔

"ہم دونوں پر الگ الگ آدمی لگائے تھے۔ ایک ساتھ جا کر اندازہ ہی نہیں ہو سکتا تھا کہ ہم دونوں میں سے کس کا پیچھا کیا جا رہا ہے۔ تمہارا اندازہ بالکل درست نکلا ہے۔ ہم دونوں کا چھپ کر پیچھا کیا جا رہا تھا مگر وہ لوگ اناڑی معلوم ہوتے ہیں۔ ہماری نظروں سے نہیں بچ سکے۔"

"یہ سلسلہ کب تک چلتا رہے گا؟" مجھے تشویش ہونے لگی۔ "پورا یقین ہوتے ہی میں نے دفتر میں سری نواسن سے شکایت کی تھی۔ اس نے پھر وہی محافظ والی بات دہرائی جو اسے کسی بڑے نے بتائی تھی۔ میں نے صاف کہہ دیا کہ حفاظت کرنے والے چوروں کی طرح چھپ کر پیچھا نہیں کیا کرتے ہیں۔ سائے کی طرح ہر وقت قریب رہنے کی کوشش کرتے ہیں۔ اس نے سیکورٹی چیف اور دوسروں سے بات کرنے کے بعد بتایا کہ ہماری خفگی کی وجہ سے محافظوں کو واپس بلایا جا رہا ہے۔ اب ہمیں خود ہی اپنی

حفاظت کرنی ہوگی۔ کوئی ہماری ذمے داری نہیں لے گا۔"

"پھر کیا نتیجہ نکلا؟ اس وقت کیا صورتِ حال ہے؟" میں نے پوچھا۔

"یقین دہانی کے ایک گھنٹے بعد بھی ہمارا پیچھا ہوتا رہا لیکن تیسرے اور چوتھے چکر میں کسی کو نہیں دیکھ سکا۔ پھر بھی میں وثوق سے کچھ نہیں کہہ سکتا۔ یہ ممکن ہے کہ انہوں نے ہمیں تسلی دے کر آدمی بدل دیے ہوں اور نئے آدمی اپنے کام سے خوب واقف ہوں۔"

"جب تک تعاقب کی تلوار سر پر لٹکی رہے گی، تم کچھ نہیں کر سکو گے۔"

"میں یہ سب سمجھ رہا ہوں۔ میں نے سری نواسن کو بتا دیا ہے کہ اب کوئی پیچھا کرتا ہوا نظر آیا تو میں اسے مار بیٹھوں گا۔ اس نے مجھے کھلی چھوٹ دے دی ہے۔ ہمارے اور دوسروں کے درمیان رابطے کی ساری ذمے داریاں وہی انجام دے رہا ہے۔ ایک آدھ روز میں ہی صحیح پوزیشن سامنے آ سکے گی۔"

"تم تو کہہ رہے تھے کہ سری نواسن تمہارا دوست ہے پھر اب رابطہ افسر کیسے ہو گیا۔"

"ہم سب ایک دوسرے کے پرانے ساتھی اور دوست ہیں مگر اب سب کچھ بدلا ہوا ہے۔ کوئی کھل کر بات کرنے پر آمادہ نہیں ہے۔ ہر شخص مجھے ٹٹولنے کی کوشش کر رہا ہے۔ کئی بار مجھے سری نواسن کی گول مول اور بے ہودہ باتوں پر غصہ بھی آ چکا ہے۔"

"اور رمیش کا کیا حال ہے؟" میں نے رسانیت سے پوچھا۔

"بظاہر ٹھیک ہے مگر میں نے اندازہ لگا لیا ہے کہ وہ چپکے چپکے دوسروں کو میری طرف سے بدظن کر رہا ہے۔ اب اسے ڈھیل دینا خطرناک ثابت ہوگا۔ تم اپنا کام کر ڈالو میری طرف سے گرین سگنل ہے۔"

"تم نے اپنے اس فیصلے کے نتائج پر غور ضرور کر لیا ہوگا۔" میں نے کہا۔

"زیادہ سے زیادہ یہی ہوگا کہ امریکا کے بجائے مجھے انڈیا بھیج دیا جائے گا۔ ذہنی اذیت کے عالم میں سسکتے رہنے اور بے موت مارے جانے سے بہتر ہے کہ میں لوٹ جاؤں۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تنک موڈلے اپنے حربوں سے تمہارے اعصاب توڑنے میں کامیاب ہو گیا ہے۔"

"تنک موڈلے کی مجھے ذرا بھی پروا نہیں ہے۔ سارا ڈر آستین کے سانپ کا ہے۔ پتا نہیں یہ کب ڈس لے۔ وہ میرا تنک سے بڑا دشمن ثابت ہو رہا ہے۔"

"اور تم لندن میں کب تک رکے رہو گے؟" میں نے ایک گہرا سانس لے کر پوچھا۔ اس وقت مجھے بدری ناتھ پر ترس آ رہا تھا۔ وہ پردیس میں پھنسا ہوا ایسا بے یار و مددگار شخص تھا جس سے اس کے پرانے دوستوں نے آنکھیں پھیر لی تھیں اور قریب ترین ساتھی بھی دغا دینے پر تل گیا تھا۔

"کچھ پتا نہیں۔ کراچی یا نیویارک سے اشارہ ملنے تک میں یہیں پڑا رہوں گا۔"

"تم کل کے مقابلے میں اس وقت زیادہ دل برداشتہ معلوم ہو رہے ہو۔"

"کل میں بیلا اور سری نواسن کے سوا کسی سے نہیں ملا تھا۔ آج کئی پرانے ساتھیوں سے بات کر چکا ہوں اور ان سب نے مجھے مایوس کیا ہے۔ میں کسی پر اعتماد نہیں کر سکتا۔"

"حوصلہ ہارنے کے بجائے ان حالات کا مقابلہ کرو۔ تم دیکھو گے کہ رمیش کے ہٹنے کے بعد ان حالات میں کوئی نہ کوئی بڑی تبدیلی آئے گی۔ میں اس کام کو جلد از جلد نمٹانے کی کوشش کروں گا۔"

"معلوم ہو رہا ہے کہ تمہارے ذہن میں کوئی تجویز جنم لے چکی ہے۔" وہ خوش ہو کر بولا۔

"ایسا نہیں ہے مگر کوئی راہ نکل ہی آئے گی۔" میں نے اسے یقین دلایا۔

مجھے ریسیور پر بزر کی آواز سنائی دی اور بدری بولا۔

"شاید رمیش لوٹ آیا۔"

"بس میں فون بند کر رہا ہوں۔ اسے بتا دینا کہ میں نے دوبارہ فون کیا تھا۔" یہ کہہ کر میں نے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

اس وقت بدری ناتھ ذہنی طور پر اتنا منتشر اور پریشان تھا کہ اس نے مجھ سے پتے یا فون نمبر کے لیے ایک لفظ بھی نہیں کہا تھا۔ وہ انڈین سیکریٹ سروس کا ایک پرانا وفادار تھا۔ شاید اس انکشاف نے اس کو اندر تک سے مجروح کر دیا تھا کہ عمر کے اس مرحلے پر اس کی وفاداریوں کو مشکوک سمجھ کر اس کی نگرانی کرائی جا رہی تھی۔

اس کے ذہن میں یہ بات میں نے ہی بٹھائی تھی۔ اگر میں اس پر یہ حربہ استعمال نہ کرتا تو وہ نگرانی کو حفاظت سمجھ کر اطمینان سے لندن میں روٹیاں توڑتا رہتا اور ایک دن اپنے ساتھ مجھے لے ڈوبتا۔ میں نے سوچ لیا تھا کہ میدان صاف ہونے کے بعد جب اس سے مل بیٹھنے... کا موقع ملے گا تو اس کا کھویا ہوا اعتماد تیزی سے بحال ہوتا چلا جائے گا۔

اس ادھیڑ بن میں ایک نئے خطرے نے میرے ذہن میں سر ابھارا۔ پہلے بدری ناتھ نے سری نواسن کو اپنا دوست کہا تھا لیکن اب وہ اس کے گھر میں رہتے ہوئے بھی اس کے طرزِ عمل سے مطمئن نہیں تھا اور اسے روایتی رابطہ افسر قرار دے رہا تھا۔

اگر وہ سری نواسن کی ہمدردیوں سے بھی محروم ہو چکا تھا تو پھر وہ ڈوبنے والا ہی تھا۔ سری نواسن کو معلوم تھا کہ اس کے لیے کسی گرنام نے فون کیا تھا۔ یہ بات رمیش کے علم میں بھی تھی۔ ظاہر ہے کہ بدری نے ان دونوں کو بھی بتایا ہوگا کہ گرنام اس کا کوئی پرانا دوست ہے مگر وہاں یہ بات شبہے میں ڈال دیتی کہ ایسا کون سا قریبی دوست ہے جو لندن میں رہتے ہوئے بھی بس فون ہی پر باتیں کرتا ہے لیکن ذاتی طور پر اس سے ملنے نہ آئے۔

میں نے اندازہ لگایا کہ مایوسی کے عالم میں بدری ہر ایک کو غلط سمجھ رہا ہے۔ رمیش اس کی راہ کا اکلوتا پتھر تھا جو ساری دشواریاں پیدا کر رہا تھا۔ وہ راستے سے ہٹا دیا جاتا تو ان لوگوں میں بدری کے سوا کوئی مجھے نہیں جانتا تھا۔ میں گرنام یا کوئی بھی فرضی نام اختیار کر کے آزادی سے بدری سے مل جل سکتا تھا۔ یہ باہمی میل جول ہی بدری کو مایوسی سے نکال کر اس کے مقام پر بحال کر سکتا تھا۔

بدری ناتھ کی رضامندی مل جانے کے بعد رمیش کا جلد از جلد مار دیا جانا ضروری ہو گیا تھا۔ لندن پہنچنے کے بعد بدری جن ذہنی صدمات سے دوچار ہوا تھا ان کے پیش نظر یہ خطرہ بھی موجود تھا کہ وہ کسی وقت اپنے فیصلے پر نظرثانی کر کے اسے زندہ چھوڑنے کا ارادہ کر لے اور بعد میں عمر بھر اپنی اس سنگین غلطی پر کفِ افسوس ملتا رہے۔ وہ صورتِ حال میرے لیے بہت تکلیف دہ ثابت ہو سکتی تھی۔ ادھر سے میرے خیالات کی رو اچانک سلیم اکبر خان کی طرف بھٹک گئی۔ اسے کچھ ہی دیر بعد کراچی کے.... بین الاقوامی ہوائی اڈے پر اترنا تھا۔

سلیم اکبر کے ساتھ جب مجھے اول خان کا خیال آیا تو میں بڑبڑا گیا۔

کراچی والوں کے پاس ماسٹر رابرٹ اور رائل ہوٹل کے فون نمبر تھے۔ کسی بھی ضرورت کے لیے وہ ہم دونوں کو ان ہی دو نمبروں پر تلاش کرتے رہتے جب کہ عملاً وہ دونوں ہوٹل چھوڑے جا چکے تھے۔ میں نے فوراً ہی کراچی فون کرنے کے ارادے سے ریسیور اٹھایا مگر نمبر گھمانے سے پہلے ہی مجھے آپریٹر کا دھیان آ گیا۔

انٹرکام پر میں نے اسے مطلع کیا کہ میں کمرے کی بکنگ کے ساتھ ہی دو سو پاؤنڈ جمع کرا چکا ہوں اور اس وقت کراچی میں فون کرنے جا رہا ہوں۔ کال طویل ہونے کی صورت میں بھی اسے مداخلت کی ضرورت نہیں۔ فون کا بل میں فوری طور پر ادا کر دوں گا۔

بعد کی کسی شکایت کے مقابلے میں وہ پیشگی وضاحت میری نظروں میں زیادہ بہتر تھی۔

فون ملنے پر پہلے سلطان شاہ سے بات ہوئی مگر دعا سلام کے بعد ہی اول خان لائن پر آ گیا۔

"تم کہاں غائب ہو۔ کراچی میں کسی کو تمہارے

بارے میں کچھ معلوم نہیں ہوتا۔" دعا سلام کے بعد میں نے اس سے شکوہ کیا" غنیمت ہے کہ آج فون پر تمہاری آواز سننے کو ملی ہے۔"

"مدن موہن کا ریکٹ بہت بڑا اور خطرناک تھا۔ اگر اسے تھوڑی سی اور مہلت مل جاتی تو وہ پاکستان کو ایسا نقصان پہنچاتا کہ ہم براس المیڈا اور دوسروں کو بھول جاتے۔ میں دن رات اسی سازش کے مہروں کے پیچھے لگا ہوا تھا۔ دو آدمیوں پر اسلام آباد کی اجازت کے بعد ہی ہاتھ ڈالا جاسکتا ہے۔ واپس آؤ گے تو ان لوگوں کے کرتوتوں کی تفصیل جان کر تم حیران رہ جاؤ گے۔"

"شاید اب تم اس قصے سے نمٹ گئے ہو اسی لیے سلطان شاہ کے پاس موجود ہو۔"

"نہیں۔ کل سے یہ بے چارہ بالکل اکیلا ہے۔ میں اس کا دل بہلانے کے لیے یہاں آگیا تھا۔ غزالہ کل ہی میری بیوی سے مل کر واپس آرہی تھی لیکن اس بھلی عورت نے غزالہ کو زبردستی دو چار دن کے لیے اپنے پاس روک لیا ہے۔ وہ جانتی ہے کہ شوہر کے چلے جانے کے بعد بیوی پر کیا گزرتی ہے۔ وہ غزالہ کو اپنے پاس مصروف رکھ کر..... ..... بہلا رہی ہے۔ تم چاہو تو میرے گھر فون کرکے اس سے بات کر سکتے ہو۔"

"غزالہ کی خبر گیری پر میری طرف سے بھابی کا شکریہ ادا کر دینا۔" میں نے خلوص دل سے کہا۔ "اسے ایسی ہی دیکھ بھال کی ضرورت ہے۔"

"یہ بتاؤ کہ تم نے اس وقت کیسے فون کیا ہے؟" اول خان نے پوچھا۔

"اہم ترین بات یہ ہے کہ ہم دونوں نے ہوٹل چھوڑ دیے ہیں اور اب ایک نئے ہوٹل میں آگئے ہیں۔ جلدی سے اس کا فون نمبر وغیرہ لکھ لو۔" یہ کہہ کر میں نے نمبر دہرا دیا۔

"یعنی اب تم دونوں ایک ساتھ رہو گے؟" اول خان کے لہجے میں کوئی ایسی بات تھی جسے میں محسوس کیے بغیر نہ رہ سکا۔ وہ کہہ رہا تھا۔ "تم خود سمجھدار ہو۔ میں اس بارے میں اس سے زیادہ کچھ نہیں کہہ سکتا۔ غزالہ نے تم پر اعتماد کرکے تمہارے شانوں پر بھاری ذمے داری ڈال دی ہے۔"

"میں اپنی مجبوریوں اور ذمے داریوں کو اچھی طرح سمجھتا ہوں۔ تم اس سے بے فکر رہو۔ دوسری اطلاع یہ ہے کہ وہ دونوں کل آگئے۔ میں بدری سے رابطے میں ہوں۔ ایک آدھ روز میں وہ اکیلا ہی رہ جائے گا۔ دوسرے کے بارے میں فیصلہ کرلیا گیا ہے۔"

"اسلم! ذرا آہستہ آہستہ چلو۔" اس کی تادیبی آواز سنائی دی۔ "اتنی تیز رفتاری اچھی نہیں ہوتی۔ ابھی تو پچھلا قصہ بھی زور شور سے چل رہا ہوگا۔"

"چل رہا ہے مگر خطرات موہوم ہیں اسی لیے ہم دونوں مل بیٹھے ہیں۔"

"میری دعا ہے کہ تم ہمیشہ خطرات سے محفوظ رہو۔ خدا تمہارا حامی و ناصر ہو۔"

"تیسری خبر۔ سلیم آج آٹھ بجے یہاں سے نکل گیا۔ اب وہ تمہارا معاملہ ہے۔"

"میرے آدمی ہر لمحے اسے نگاہوں میں رکھیں گے۔ اسے اس وقت رنگے ہاتھوں پکڑا جائے گا جب وہ اپنی تجوری میں سے ممنوعہ کاغذات اور ان کی نقلیں نکال رہا ہوگا۔"

"امید کی کرن پیدا ہوتے ہی اس کے حوصلے پھر بلند ہو چکے ہیں۔ خیال رکھنا کہ کہیں وہ سب کی آنکھوں میں دھول جھونک کر نہ نکل جائے۔ میں نے اس پر خاصی محنت کی ہے۔"

اول خان کی بے ساختہ ہنسی کی آواز آئی پھر اس نے کہا۔ "مجھے معلوم ہے کہ تحویل مجرمین کے بین الاقوامی معاہدوں یا پھر کسی جوابی مجرمانہ کارروائی کے بغیر کسی کو واپس لانا کتنا دشوار ہوتا ہے۔ جب تک وہ اس ملک میں ہے مجھ سے نہیں بچ سکے گا۔ یہ بتاؤ کہ اب تم لندن میں کب تک جمے رہو گے؟"

"وہ کل ہی یہاں پہنچا ہے اور آتے ہی بری طرح

اُلجھ گیا ہے۔ فی الحال آگے روانگی کا کوئی پروگرام نظر نہیں آرہا۔ ایک دو روز میں گرد بیٹھے گی تو کچھ پتا چلے گا۔"

"کراچی کے بارے میں وہ کیا کہتا ہے؟" اول خان کا لہجہ متجسس ہو گیا۔

"اس سے ابھی تک صرف فون پر بات ہوئی ہے اور اس نے کوئی اچھی خبر نہیں سنائی۔ صرف اتنا کہا ہے کہ بگاڑ پیدا ہوا تھا مگر وہ دور رس نہیں تھا۔ تفصیل اسی وقت معلوم ہو سکے گی جب اس سے آمنے سامنے بات ہوگی۔"

"کوئی گڑبڑ ہونے سے پہلے تمہیں اس سے مل بیٹھنے کی کوشش کر لینی چاہیے۔"

"اس کے قدم رکھتے ہی گڑبڑ آغاز ہو چکا ہے۔ ائرپورٹ سے ہی ان کی نگرانی شروع ہوئی تھی جسے حفاظت کا نام دیا گیا تھا۔ میرے ہوش دلانے پر اس نے احتجاج کیا تو آج دوپہر وہ سلسلہ ختم ہوا ہے۔ پھر بھی وہ مطمئن نہیں ہے۔ دو چار مرتبہ باہر نکلنے کے بعد اسے صحیح اندازہ ہوگا کہ اس کا پیچھا چھوڑ دیا گیا ہے یا زیادہ ہوشیاری سے نگرانی کا سلسلہ جاری ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ وہاں بھی تم دلدل میں پھنسے ہوئے ہو۔" اول خان کی پُرتشویش آواز آئی۔ "جب تک نگرانی ختم ہونے کا یقین نہیں ہو جاتا، اس کے قریب جانا بھی خطرناک ہوگا۔"

"فی الحال گومگو کی کیفیت میں انتظار جاری ہے۔ اندیشوں میں وقت گزر رہا ہے۔"

"میں کام کے کسی آدمی کا سراغ لگانے کی کوشش کر رہا ہوں تاکہ لندن میں تمہیں کوئی مدد مل سکے...... پتا نہیں روزی کے پرانے واقف کاروں کا رویہ اب کیا ہوگا۔"

"تم بہت اہم نکتے پر کام کر رہے ہو۔ ہم خالی ہاتھ آئے تھے اور ابھی تک خالی ہاتھ ہی ہیں۔" میں نے ذومعنی الفاظ استعمال کرتے ہوئے اسے نہتا ہونے کے بارے میں بتایا۔ "اعتماد کا کوئی آدمی مل جائے تو یہ مسئلہ حل ہو جائے گا۔ روزی کو اپنے پرانے آدمیوں سے کوئی توقع نہیں ہے۔"

"ایسے کاموں میں ہر شخص چڑھتے سورج کی پوجا کرتا ہے۔" اول خان نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "آج کل وہ معتوب ہے کوئی اسے گھاس نہیں ڈالے گا۔"

"اس کا خیال ہے کہ امریکا میں کچھ لوگ آج بھی صدق دل سے اس کا ساتھ دیں گے۔ یہاں والے اسی شخص کو تعظیم دینے کے عادی ہیں جس کے سر پر اقتدار کا تاج ہو۔"

"اس لڑکی کی عمر زیادہ نہیں ہے۔ لیکن وہ بہت تجربے کار ہے۔ اس کی بات کے پیچھے اس کا تجربہ ہے۔ اسی وجہ سے میں نے اسے تمہارے ساتھ بھیجنے کی ہامی دی تھی ورنہ اس سفر میں تمہارے ساتھ ہونے کا اصل حق غزالہ کا ہی تھا۔"

"یہ بات غزالہ بھی جانتی ہے۔ اسی وجہ سے اس نے تمہارے فیصلے پر احتجاج نہیں کیا ورنہ وہ تنہائی میں مجھ سے شکایت و شکوہ ضرور کرتی۔"

"تم ساحل کو چھوڑ کر اب منجدھار میں نکلے ہو۔ میں تمہارے حق میں بس دعا ہی کر سکتا ہوں۔ اب ذرا سلطان شاہ سے بھی بات کر لو۔ یہ بہت بے چین ہو رہا ہے۔"

ریسیور ہاتھ میں آتے ہی سلطان شاہ کی زبان چل پڑی۔ "اس گھر کے در و دیوار سے اب مجھے وحشت ہوتی ہے۔ تم دونوں ادھر نکل گئے۔ غزالہ اپنے نئے گھر میں جا کر بیٹھ گئی۔ چوکیداری کے لیے میں یہاں رہ گیا ہوں۔ کیا ایسا نہیں ہو سکتا کہ میں بھی تم سے آملوں۔"

"یہاں تم اور زیادہ وحشت زدہ ہو جاؤ گے۔" میں نے ہنس کر جواب دیا۔

"میں روزی سے زیادہ تجربے کار ہوں۔ تمہارا کام بہت ہلکا ہو جائے گا۔" وہ کراہا۔

"کام پہلے ہی بہت ہلکا ہے۔ تمہارا وہاں رہنا ضروری ہے۔"

"ابھی اول خان کی باتوں سے اندازہ ہوا کہ روزی بھی تمہارے ساتھ آ گئی ہے۔ اس کا مطلب ہے کہ ...

...ں کے حالات کچھ سازگار ہو گئے ہیں۔"
"حالات پہلے بھی سازگار ہی تھے مگر ہم احتیاط سے
...م لے رہے تھے۔"
"لندن سے آنے والی اخباری اطلاعات خطرناک
...یں۔ شاید وہ سب......"
میں نے اس کی بات درمیان ہی سے کاٹ دی۔
"...ڑے مردے مت اکھیڑو۔ اب آگے کی بات سوچنے
...۔ یہاں ہم خود بھی ماضی کو دفن کر کے آگے بڑھنے کی
...شش کر رہے ہیں۔"
"تم اندازہ نہیں لگا سکتے۔ تنہائی اور بیزاری نے ان
...چار دنوں میں میرا دماغ ماؤف کر دیا ہے۔ غزالہ بھی تو
...س سے میں ہمدردی کے بولوں کے سوا اور کیا کہہ سکتا تھا۔
...ہارے جانے کے بعد وہ بے چاری بہت اداس ہے۔"
"میں تمہارا مسئلہ سمجھ رہا ہوں۔ روزی وہاں سے
...ئی ہے تو اب تمہیں اس کی قدر و قیمت کا اندازہ ہو رہا
...ہے۔ میں نے نیا فون نمبر اول خان کو لکھوا دیا ہے۔ کسی
...ت روزی سے بات کر لینا۔ تمہارے دل کی ساری
...اس نکل جائے گی۔"
"کیا یہ نیک کام اسی وقت نہیں ہو سکتا؟" سلطان
...کی آواز عاجزانہ ہو گئی۔
میں بے اختیار ہنس پڑا۔ "وہ موجود ہوتی تو میں خود
...اس سے تمہاری بات کرا دیتا۔"
"تو کیا وہ اکیلی کہیں گئی ہوئی ہے؟"
"ایسے بھولے نہ بنو۔ تم بھی یورپ کی ہوا کھا چکے
...۔ یہاں ہزاروں لڑکیاں اکیلی ہی گھومتی پھرتی ہیں اور
...ئی انہیں سینگ نہیں مارتا۔"
"تمہاری ہدایت ہے تو میں اس سے فون پر ضرور
...ت کر لوں گا مگر......"
میں نے ایک مرتبہ پھر اس کا فقرہ اچک لیا۔ "یہ
...ت نہیں صرف مشورہ تھا۔ ہدایت سمجھ رہے ہو تو اس
...ے ہرگز بات نہ کرنا میں اسے بھی منع کر دوں گا۔"
"میں تمہارے مشوروں کو... بھی ہدایت ہی سمجھتا
ہوں لیکن تم نے میری پوری بات نہیں سنی۔ میں یہ کہنا چاہ رہا
تھا کہ بیکاری مجھے کھائے جا رہی ہے۔ میں کب تک یوں
ہی بیٹھا رہوں گا۔"
"جہانگیر کوئی چلتا ہوا کاروبار خریدنے کے چکر
میں تھا۔ اس سے بات کر لو۔ تمہاری مدد ملنے پر وہ خوش
ہو جائے گا مگر اس کی بیوی سے ذرا دور ہی رہنا۔ وہ گود میں
سر رکھ کر اچانک ہی سینگ مارنے والی گائے ہے۔ جہانگیر
کے ساتھ تمہارا وقت اچھا گزرے گا۔"
"تمہارے ساتھ اتنا وقت گزار لینے کے بعد اب
کسی کی نوکری کرنا میرے بس سے باہر ہے۔"
"یہ نوکری نہیں ہو گی۔ وہ تمہیں اپنے چھوٹے بھائی کی
طرح رکھے گا۔"
"دل بہلانے کے لیے تم اسے کوئی بھی نام دے لو
مگر وہ نوکری ہی ہو گی۔ اسے چھوٹی نہ سہی ذرا بڑی اور بہتر
نوکری کہہ لو۔ یہ میری بیزاری کا کوئی حل نہیں ہے۔"
"پھر تم اول خان کے ساتھ تھوڑی بہت تربیت لے
سکتے ہو۔ اسے ہر وقت قابل اعتماد آدمیوں کی ضرورت
رہتی ہے۔ اس طرح تمہارے اور اس کے درمیان مراسم
بھی بہتر ہو جائیں گے۔"
"یہ بہترین تجویز ہے۔" وہ خوش ہو گیا۔ "میں ابھی
بات کیے لیتا ہوں۔"
میں فون بند کرنے کا ارادہ کر ہی رہا تھا کہ دروازے
پر دستک ہوئی۔ میں نے فون پر کہا۔ "ذرا ہولڈ کرو......
شاید روزی آ گئی ہے۔"
ریسیور سائیڈ ٹیبل پر رکھ کر میں نے جلدی سے
دروازہ کھولا تو ویرا سوٹ کیس سمیت میرے سامنے
موجود تھی۔ میں نے اس کے ہاتھ سے سوٹ کیس لے کر
کہا۔ "جلدی سے فون اٹھاؤ۔ سلطان شاہ تم سے بات
کرنے کے لیے مرا جا رہا ہے۔"
ویرا نے دوڑ کر ریسیور اٹھا لیا اور چہکنے لگی۔ "کہو
اداس چوزے تمہارا کیا حال ہے؟"
سوٹ کیس ایک کنارے سے رکھ کر میں نے ویرا کو

فون پر مصروف چھوڑا اور خود غسل خانے میں چلا گیا۔ اس عمل میں میری کسی ضرورت کا دخل نہیں تھا۔ بس دیا کو آزادی اور بے تکلفی سے گفتگو کا موقع دینے کے لیے میں نے کمرا چھوڑ دیا تھا۔

سگریٹ سلگا کر آئینے میں اپنے چہرے کا جائزہ لیتے ہوئے مجھے خیال آیا کہ اپنے چہرے پر داڑھی اور مونچھوں کا اضافہ کر کے میں اپنے چہرے میں ایسی تبدیلیاں لا سکتا تھا کہ پہلی نظر میں مجھے کوئی بھی شناخت نہیں کر سکتا تھا۔

مجھے بس وقت ہی گزارنا تھا۔ میں دیر تک آئینے کے سامنے اپنے چہرے کا جائزہ لیتا رہا۔ سگریٹ ختم کر کے میں باہر نکلا تو دیا فون پر گفتگو ختم کر چکی تھی۔

"تم نے اپنے دونوں کام بہت جلد نمٹا لیے۔" میں نے دیا سے متحیر ہو کر پوچھا۔

"کون سے دو کاموں کا ذکر کر رہے ہو؟ میں ماسٹر رابرٹ ہوٹل گئی تھی۔"

"پہلے تمہارا ارادہ موی عجائب گھر دیکھنے کا تھا۔" میں نے اسے یاد دلایا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ لوگ عجائب گھر کھلنے سے پہلے وہاں قطار لگاتے ہیں۔ وہ آدھے دن کا کام ہے۔ اسے کسی اور دن پر ملتوی کر کے میں ہوٹل چلی گئی تھی۔ وہاں کل کے واقعے کے چرچے آج بھی سننے میں آ رہے تھے۔ مجھے پورٹر نے بتایا کہ لندن پولیس کے اسپیشل اسکواڈ نے بہت تیز اور ڈرامائی کارروائی کر کے ان دونوں کو بے بس کیا تھا۔ وہ دونوں بھارتی صورتوں سے بدمعاش لگ رہے تھے۔"

"ہو سکتا ہے کہ پکڑے جانے والوں کو علم ہی نہ ہو کہ وہ انڈین ہائی کمیشن کے لیے کام کر رہے ہیں۔ ایسے مواقع پر عام طور پر بیچ کا کوئی آدمی ضرور موجود ہوتا ہے جس کی وجہ سے دونوں فریق ایک دوسرے سے بے خبر رہتے ہیں اور کام پورا ہو جاتا ہے۔"

"یہاں آباد تارکین وطن میں بھارتی نژاد شہریوں کی بڑی تعداد کی وجہ سے ان لوگوں کو یہ سہولت حاصل کہ انہیں اس بھیڑ میں ہر قسم کے آدمی مل جاتے ہیں میرے لیے یہ بات حیران کن ہے کہ یہاں کا انڈین ہا کمیشن تک موڈلے کے مفادات کے لیے کام کر رہا ہے۔"

"اس میں حیرت کی کیا بات ہے۔ کیا تمہیں اور رمیش کی آمد سے اس گٹھ جوڑ کا اندازہ نہیں ہوا تھا۔ بھی یہی صورت تھی۔ یہ دونوں قوتیں مل کر اب کسی بڑ منصوبے کا تانا بانا تیار کر رہی تھیں۔"

"اس وقت رمیش ہمارے منصوبے کی راہ میں سب سے بڑی رکاوٹ بنا ہوا ہے۔ اس کا کوئی فیصلہ ہو جائے کام کافی آسان ہو جائے گا۔"

"تو یہ خوش خبری بھی سن لو کہ اس کے بارے میں تھوڑی دیر پہلے بدری نے گرین سگنل دے دیا ہے۔ ا ہمیں جلد از جلد اسے گھیر کر ٹھکانے لگا دینا چاہیے۔"

"نگرانی کرنے والوں کی موجودگی میں یہ کام بہ دشوار ثابت ہوگا۔" دیا پر تشویش انداز میں بڑبڑائی "ہماری توجہ دو طرف بٹی رہے گی۔ اس سے کام بگڑ ہے۔"

وہ اپنی بات کہتی رہی مگر میرا ذہن کسی اور طرف ا چکا تھا۔ میرے ذہن میں رمیش اگروال کے الفاظ گو رہے تھے۔ میری پہلی کال پر اس نے بتایا تھا کہ سر نواس اور اس کی بیوی کام پر گئے ہوئے تھے۔ بچے اسکو میں تھے۔ بدری بازار گیا ہوا تھا اور وہ گھر میں اکیلا تھا۔ اگر اس گھر کا روز کا معمول تھا اور اگلے دن بدری کسی مقر وقت پر گھر سے غائب ہو جاتا تو سری نواس کا گھر رمیش اگروال کے بہترین مقتل میں تبدیل ہو سکتا تھا۔

"تم نے میری بات کا جواب نہیں دیا۔ کن سوچو میں گم ہو؟" دیا نے مجھے خاموش پا کر ٹوکا۔

"اس کے قتل کا منصوبہ ذہن میں آ گیا ہے۔ بدر سے پتا لے کر مجھے آج رات ہی سری نواس کے گھر کا جائزہ لینا ہوگا اور کل سارا دن گھر والوں کا اپنے علاقے

"تیسرے بھارتی ایجنٹ کی لاش کا تحفہ ملے گا۔" میں نے کہا۔

دیا حیرت اور بے یقینی سے میری طرف دیکھے جا رہی تھی۔ میں نے اسے نظر انداز کر کے فون کا ریسیور اٹھا لیا۔

میں نے فون پر پہلے تین ہندسے ہی ڈائل کیے تھے کہ دیا نے اچانک جھپٹ کر کریڈل دبا دیا۔ درمیان میں لائن منقطع ہونے پر میں جھنجلا کر غصیلی نظروں سے اسے گھورنے لگا۔

دیا بے خوفی سے میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر چند ثانیوں تک چڑانے والے انداز میں مسکراتی رہی پھر بولی۔"ریسیور رکھ دو اور مجھے بتاؤ کہ تم کیا کرنا چاہ رہے ہو۔"

میں نے ایک گہرا سانس لے کر ریسیور کریڈل پر ڈال دیا اور کہا"بعض اوقات تمہارا رویہ ضدی بچوں سے بھی گیا گزرا ہو جاتا ہے۔ فون پر ہونے والی گفتگو سن کر تمہیں معلوم ہو جاتا کہ میں کیا کر گزرنے کا ارادہ رکھتا ہوں مگر تم اپنی فطرت سے مجبور ہو۔ بتاؤ تم کیا جاننا چاہتی ہو۔"

"تم فون پر کس کا نمبر ملانے جا رہے تھے؟" اس نے مسکراتے ہوئے پوچھا۔

"سلیم اکبر خان کے چلے جانے کے بعد لندن میں میرے کتنے شناسا رہ گئے ہیں؟" اس کے لہجے پر میں نے جھڑکی سے ایک جوابی سوال کر ڈالا۔

"تمہاری آشنائیوں کے بارے میں کیا کہہ سکتی ہوں۔" وہ شانے اچکا کر بے پروائی سے بولی"تمہارے ذوق کا معیار اب اتنا گر چکا ہے کہ تم نے لڑکیوں کو چھوڑ کر چار چار بچوں کی ماؤں کے پیچھے بھاگنا شروع کر دیا ہے۔"

"چار بچوں کی وہ ماں میری نہیں، سلیم اکبر خان کی گرل فرینڈ تھی۔"

میرے جھٹکنے پر وہ ہنس پڑی"اس نے جاتے ہوئے ایلیزا کو تمہارے حوالے کر دیا تھا۔"

"اس کے بھونکنے سے کیا فرق پڑتا ہے۔ اس کے بارے میں، میں نے ہی تمہیں پوری تفصیل بتائی تھی اور اب تم ان ہی باتوں کے سہارے مجھ پر الزام تراشی کر رہی ہو۔"

"یہ صورت حال تم نے خود ہی پیدا کی ہے۔ تم اپنی شناسائیوں کے بارے میں سوال کرتے نہ مجھے ایلیزا کا خیال آتا میں نے تم سے صرف یہ جاننا چاہا تھا کہ تم کسے فون کر رہے ہو۔"

"کیا اتنی معمولی سی بات تمہاری سمجھ میں نہیں آسکی کہ رمیش اگروال کے بارے میں اس وقت صرف بدری ناتھ سے ہی بات کی جا سکتی ہے؟" میں نے تلخی سے کہا۔

"اس بار بھی تم نے گھما پھرا کر جواب دیا ہے۔" وہ ہنس کر بولی۔ "مگر پھر بھی بات واضح ہو گئی ہے۔ بدری نے رمیش کے بارے میں تمہیں گرین سگنل دے دیا ہے اور اب تم اس سے بات کر کے کل ہی اس کا قصہ تمام کرنے کا ارادہ کر چکے ہو مگر یہ کام کیسے ہو گا؟"

میں نے اپنے اعصاب پر قابو رکھنے کے لیے خاموشی سے سگریٹ سلگائی پھر دھیرے سے کہا"رمیش اگروال نے خود ہی مجھے اس کام کا راستہ سجھایا ہے۔ میں بہت اطمینان سے اسے سری نواس کے گھر میں ہی ٹھکانے لگاؤں گا اور کسی کو کانوں کان خبر نہ ہو سکے گی۔"

"تو کیا سری نواس اس گھر میں اکیلا رہتا ہے؟" دیا نے چونک کر پوچھا۔

"وہ عیال دار آدمی ہے۔ میں نے دن میں فون کیا تو گھر پر رمیش اکیلا تھا۔ اس نے بتایا کہ سری نواس کے ساتھ اس کی بیوی بھی کام کرتی ہے۔ بچے اسکول چلے جاتے ہیں۔ اس وقت بدری بھی باہر گیا ہوا تھا۔ ایسے ہی کسی وقت پر وہاں چھاپا مارا جائے تو رمیش کو آسانی سے زیر کر لیا جائے گا۔"

"بظاہر تو یہی معلوم ہوتا ہے لیکن یہ یاد رکھنا کہ ساؤتھ آل کے علاقے میں ہونے والا یہ تیسرا قتل پورے شہر کو چونکا دے گا۔ لندن میں جرائم کثرت سے ہوتے ہیں لیکن ان میں قتل جیسی سنگین وارداتیں خال خال ہی ہوتی ہیں۔ گیتا اور جیمز کے بعد رمیش اگروال پر اسرار طور پر مارا جانے والا تیسرا بھارتی ہو گا۔ چند روز میں ہونے والی یہ وارداتیں پولیس کو تمہاری راہ پر ڈال سکتی ہیں۔"

"یہ کیسے ممکن ہے؟ تمہاری یہ بات سمجھ میں آنے والی ہے کہ لوگوں کو کڑیاں تک جا کر کے سوچنے کے لیے بہت سا مواد مل جائے گا لیکن اس میں میرا ذکر نہیں آسکتا۔"

"تم سے مراد تمہارا نام نہیں ہے۔" ریا نے رضاحت کی۔ "قانونی طور پر تمہاری یہاں آمد کا کوئی ریکارڈ نہیں ہے۔ تم نے اسلم خان کے نام سے سفر کیا ہے۔ میں یہ بھی فرض کیے لیتی ہوں کہ رمیش اگروال کو تم بے داغ طریقے سے ٹھکانے لگاؤ گے اور جائے واردات پر کوئی سراغ نہیں چھوڑو گے مگر واقعات کی یکسانیت سے قاتل کے بارے میں بہت سے اندازے قائم کر لیے جائیں گے۔"

"وہ اندازے بے بنیاد ہوں گے۔ اصل خطرہ صرف اس ٹیکسی ڈرائیور سے ہوگا جس نے مجھے اور گیتا کو ساؤتھ آل تک پہنچایا تھا۔ ہو سکتا ہے کہ رمیش کے قتل کے بعد پولیس زیادہ سرگرمی سے اس ڈرائیور کی تلاش شروع کر دے۔ اس خطرے کے سدباب کے لیے میں نے فوری طور پر دوا زمی سو تمہیں رکھنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔"

"اپنے چہرے پر یہ فصل اگانے کے لیے تمہیں رفت درکار رہوگا۔ ہو سکتا ہے کہ اس وقت تک وہ ڈرائیور پولیس کے ہاتھ نہ آسکے۔ میں حیران ہوں کہ اتنی تشہیر کے باوجود وہ ڈرائیور اب تک سامنے کیوں نہیں آئے۔ اسے صرف اور صرف ہماری خوش قسمتی کہا جا سکتا ہے۔"

"تمہیں لانے والے ڈرائیور کی خاموشی قابل فہم ہے۔ اس نے تمہارے ایما پر گیتا کی ٹیکسی کا تعاقب کر کے ایک جرم کا ارتکاب کیا تھا۔ وہ سامنے آئے گا تو خود بھی پھنس جائے گا مگر ہمارے ٹیکسی ڈرائیور کی روپوشی حیران کن ہے۔ وہ کسی بھی وقت سامنے آ کر دشواریاں پیدا کر سکتا ہے۔"

"میں نے اسی لیے تمہیں فون کرنے سے روکا تھا۔ سوچے سمجھے بغیر عجلت میں کوئی قدم اٹھا کر تم خطرات میں پڑ سکتے ہو اور تمہارے ساتھ میں بھی ماری جاؤں گی۔"

میرے پاس فوری طور پر اس کی بات کا کوئی جواب نہیں تھا۔ میں خاموشی سے سگریٹ کے گہرے کش لے کر حالات کا تجزیہ کرنے میں مصروف ہو گیا۔

ریا نے میرے بشرے سے موقع کی نزاکت کا اندازہ لگا لیا اور نوک جھونک سے گریز کر کے خود بھی سگریٹ نوشی میں مصروف ہو گئی۔ ریموٹ کنٹرول کی مدد سے اس نے ٹیلی ویژن کھول لیا تھا۔

کافی دیر کی ارتعاش بن کے بعد آخر کار مجھے یوں محسوس ہوا جیسے کسی نے میری نگاہوں کے سامنے سے پردہ سرکا دیا ہو۔ میں نے ریا سے کہا۔ "اپنی الجھن میں پڑ کر ہم کل کے واقعے کو بالکل ہی فراموش کر بیٹھے ہیں۔"

"کون سا واقعہ؟" میرے انکشاف پر ریا نے چونک کر پوچھا۔

"ماسٹر رابرٹ ہوٹل پر دو مسلح اور مشتبہ بھارتیوں کی گرفتاری۔" میں نے اسے یاد دلایا۔ "وہ دونوں ہمارے لیے قربانی کے بہترین بکرے ثابت ہو سکتے ہیں۔"

"وہ پولیس کی تحویل میں ہیں۔ تم ان سے کوئی فائدہ کیسے اٹھا سکو گے؟"

"یہ نیک کام اس شہر کی پولیس خود انجام دے گی۔" میں نے مسکرا کر کہا۔

"رضاحت کے بغیر تمہاری یہ منطق میری سمجھ میں نہیں آسکے گی۔" وہ بولی۔

"لندن پولیس کے اسپیشل اسکواڈ نے دونوں مسلح آدمیوں کو گرفتار کر لیا مگر وہ ایشیائی مسافر نکل گئے جن کا تعاقب کیا جا رہا تھا۔ پولیس کو یقینی طور پر ان کی بھی تلاش ہوگی۔ ان کے بیانات سے مسلح افراد کے اصل عزائم کے بارے میں بہت کچھ معلوم کیا جا سکتا ہے۔"

"یہاں تک تمہاری ہر بات سمجھ میں آ رہی ہے۔" ریا نے میرے خاموش ہوتے ہی لقمہ دیا۔

"دوسری طرف بدری ناتھ اور رمیش اگروال کو سری نواسن کے گھر پہنچا دیا گیا۔ سری نواسن انڈین ہائی کمیشن میں ملازم ہے۔ اگر اس کے گھر میں رمیش اگروال قتل کر دیا جاتا ہے تو سوچو کہ کیسی دلچسپ صورت حال سامنے آتی ہے۔"

"میں بڑی حد تک تمہارا منصوبہ سمجھ رہی ہوں۔ کل دن میں سری نواسن اور اس کے بال بچے گھر پر نہیں

"ہوں گے۔ بدری کوئی بہانہ بنا کر وہاں سے کھسک جائے گا اور تم وہاں پہنچ کر رمیش کو گھیر لو گے۔ گیتا سے حاصل کیا ہوا ریوالور تمہارے پاس موجود ہے۔ شاید تم اسے آسانی سے مار کر نکل آؤ گے مگر اس طرح بدری کی گردن پھنس جائے گی۔ وہ اس شہر میں اجنبی ہے۔ جائے واردات سے اس کی غیر حاضری کی ہر شہادت کمزور سمجھی جائے گی۔ ہو سکتا ہے کہ رمیش کا قتل اسی کے سر منڈھ دیا جائے۔"

"میں فون پر بدری سے یہی کہنے والا تھا کہ وہ کل کا دن اپنے ہائی کمیشن میں گزارے۔ بھارتی ہائی کمیشن کے سفارت کاروں کی شہادت کو لندن پولیس مسترد نہیں کر سکے گی۔"

"وہ ہائی کمیشن جائے گا تو رمیش گھر پر کیوں پڑا رہے گا؟ وہ اس کے ساتھ جائے گا۔"

"یہ اتنا بڑا مسئلہ نہیں ہے۔" میں نے اس کے جھگڑے پر چڑ کر کہا۔ "بدری دودھ پیتا بچہ نہیں، ایک کھاگ سیکرٹ ایجنٹ ہے۔ رمیش کو گھر پر روک کر ہائی کمیشن پہنچنا اس کا دردِ سر ہوگا۔ تم یہ کیوں بھول رہی ہو کہ وہ خود بھی رمیش سے چھٹکارا حاصل کرنا چاہ رہا ہے۔"

"ابھی تک قربانی کے بکروں کی بات واضح نہیں ہوئی۔ سب کچھ وہی ہے جو میں سمجھ رہی تھی۔ اتنا سا فرق ہے کہ تم نے کچھ احتیاطی تدابیر پر بھی غور کر لیا ہے۔"

"میرا خیال تھا کہ تم بات سمجھ لو گی مگر تمہاری کھوپڑی پر اس وقت شاید برف جمی ہوئی ہے۔ رمیش کی لاش دریافت ہوتے ہی یہ بات کھلنے میں دیر نہیں لگے گی کہ وہ سکھ بھارتیوں نے بیچورڈ سے ماسٹر رابرٹ ہوٹل تک جن مسافروں کا تعاقب کیا تھا، ان میں رمیش بھی شامل تھا۔"

اشارہ ملتے ہی ویرا کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔ "اوہ خدا! تم واقعی شیطان کے چیلے ہو۔ رمیش اور بدری کی آمد کے ریکارڈ اور پھر دونوں قیدیوں کی شناخت کے بعد اس بات کو واقعی نہیں چھپایا جا سکے گا اور پولیس یہ سمجھے گی کہ وہ دونوں رمیش اور بدری کو قتل کرنے کی نیت سے ان کا پیچھا کر رہے تھے۔ اپنے اناڑی پن کی وجہ سے وہ گرفتار ہو گئے تو..... ان کے کسی ساتھی نے رمیش کو قتل کر کے ان کا ادھورا کام پورا کر دیا۔ پولیس کی ساری توجہ ان دونوں قیدیوں پر مرکوز ہو جائے گی۔"

"انڈین ہائی کمیشن میں گھسے ہوئے را کے ایجنٹوں پر بھی برا وقت آ جائے گا۔" میں نے پورے اعتماد سے کہا۔ "دنیا کی کوئی طاقت پولیس والوں کو اس ٹریک سے نہیں ہٹا سکے گی۔ گیتا اور وشنو کے قتل کو بھی رمیش کی ہلاکت سے ملا لیا جائے گا۔ سری نواس ہائی کمیشن کا ملازم ہے۔ اس کے گھر میں مارے جانے والے کا ماضی کریدا جائے گا۔ یہ حالات انہیں چکرا کے رکھ دیں گے۔ بوکھلاہٹ میں ان سے ایسی ایسی غلطیاں ہوں گی کہ وہ عذاب میں آ جائیں گے۔"

"ان کی بازی ان ہی پر الٹ دی جائے گی۔ میں پوری طرح تمہاری ہم خیال ہوں۔ رمیش کا قتل اب ضروری ہی نہیں، ناگزیر ہو چکا ہے۔ پولیس کو سوچنے کے لیے لائن اور ستم آزمائی کے لیے ٹارگٹ میسر ہوں گے تو ہمارے لیے خطرات بہت کم ہو جائیں گے اور ہم سکون سے رہ سکیں گے۔"

"بدری کو ذرا بھی اندازہ نہیں ہے کہ رمیش کے قتل سے کیسی الجھنیں جنم لے سکتی ہیں ورنہ وہ اس کام پر ہرگز آمادہ نہ ہوتا۔ جب پولیس رمیش کے بارے میں چھان بین شروع کرے گی تو بدری کے لیے بھی کچھ دشواریاں پیدا ہوں گی۔ یہ مجبوری ہے۔"

"ہو سکتا ہے کہ ہائی کمیشن والے رمیش کے قتل کے بعد بدری کو سرے سے سامنے ہی نہ لائیں۔"

"تازہ امیگریشن ریکارڈ کی وجہ سے یہ مشکل ہوگا۔ اس کا انحصار اس بات پر بھی ہے کہ ہائی کمیشن میں اس کے ہمدردوں کا کتنا اثر و رسوخ ہے۔"

"رمیش کے قتل کے بعد حالات اسی ڈگر پر چلیں گے۔ بس ایک ہلکا سا جھول پولیس کو تشویش میں مبتلا کر سکتا ہے۔ مرنے والے بھارتی اور پکڑے جانے والے بھی بھارتی ہوں گے۔ اس بنا پر قتل کا کوئی مضبوط محرک سامنے نہیں آ سکے گا۔" ویرا نے آہستہ سے کہا۔

"بھارت ایک بڑا ملک ہے۔ وہاں کسی نہ کسی خطے میں ہر وقت بغاوت کی کوئی نہ کوئی تحریک موجود رہتی ہے۔ کوئی اور سبب دریافت نہ ہوا تو یہ خون ریزی سیاسی

منافرت کے کھاتے میں ڈال دی جائے گی۔ اس پر ہمیں سر کھپانے کی ضرورت نہیں۔ میری نظریں اس قتل سے ہونے والے فوائد پر مرکوز ہیں۔"

"فائدوں کے ساتھ ایک بڑا خطرہ بھی تمہاری نظر میں رہنا چاہیے۔" ویرا نے سنجیدگی سے کہا۔

"بڑا خطرہ بس ایک ہی ہو سکتا ہے۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر جواب دیا" بدری ناتھ کا دامن بالکل بے داغ رہنا چاہیے۔ کسی کو شبہ بھی ہو گیا کہ رمیش اگروال کو اس کی مرضی یا اشارے پر مارا گیا ہے تو سارا پروگرام منسوخ کر کے اسے امریکا کے بجائے بھارت بھیج دیا جائے گا اور ہماری ساری بھاگ دوڑ رائیگاں جائے گی۔ میں اس کے سہارے ڈیوڈ اسٹارز کے آخری قتل تک پہنچنے کی آس لگائے بیٹھا ہوں۔"

"تمہارا منصوبہ ایسا ہے کہ یہاں والے بدری ناتھ کی بے گناہی کی گواہی دیں گے۔ ہزاروں میل دور بیٹھا ہوا تیک موڈے بھی ان حقائق کو نہیں جھٹلا سکے گا۔ پھر بھی میں بتادوں کہ بدری ناتھ امریکا بھیجا جائے یا بھارت، ہم دونوں امریکا ہی جائیں گے۔ کراچی سے لندن تک آنے کے بعد بے نیل مرام لوٹنا ناممکن ہے۔ بدری ناتھ کی مدد کے بغیر بھی ہم وہاں پہنچ کر کامیابی حاصل کرلیں گے۔"

اس کے ارادے جان کر مجھے تقویت کا احساس ہوا ورنہ بدری ناتھ کے مایوس کن رویے نے مجھے بھی ناامید سا کر دیا تھا۔ وہ پیشہ ورانہ رقابتوں کے جال میں پھنس کر ایسی بے بسی کا شکار ہو چکا تھا کہ اس کا حوصلہ پست ہو چکا تھا۔ اس کے سامنے بس ایک ہی مقصد رہ گیا تھا کہ وہ کسی طرح اپنی آستین کے اس سانپ سے نجات حاصل کر لے جو اس کا سایہ بن کر دھیرے دھیرے اسے ڈس رہا تھا۔ اسے اس بات کی پروا نہیں رہی تھی کہ اس کے بعد اسے کہاں بھیجا جاتا۔

ویرا نے اپنے پرعزم الفاظ سے میرے ذہن پر چھائی ہوئی دھند صاف کر دی تھی۔ ہم کراچی سے ایک مشن لے کر نکلے تھے۔ یہ ایک حقیقت تھی کہ اس وقت تک اس مشن میں بدری ناتھ کو کلیدی اہمیت حاصل تھی مگر میں یہ بھول رہا تھا کہ مشن کبھی بھی افراد کے محتاج نہیں ہوتے۔ کسی کو موت کی دلدل نگل لیتی ہے تو دوسرے اس مشن کو آگے بڑھا جاتے ہیں۔

لندن میں وہ سب نہ ہوا ہوتا اور بدری کو امریکا کوچ کرنے کا حکم مل جاتا مگر دوران سفر ہی وہ مر جاتا تو کیا ہوتا؟ اس وقت بھی ہمیں اس کے بغیر ہی اپنی راہ بنانا پڑتی۔

مجھے خوشی ہوئی ویرا نے اپنے دو ٹوک الفاظ سے میرے وسوسوں کو جڑ سے اکھاڑ پھینکا تھا۔

"اچھا ہوا کہ یہ بات بھی اسی وقت صاف ہو گئی۔" میں نے تعریفی لہجے میں کہا" بدری کے بغیر امریکا سفر کے بارے میں میرا ذہن صاف نہیں تھا۔"

"تمہارا ذہن؟" ویرا استہزائیہ مسکراہٹ کے ساتھ بولی" وہ تو کسی وقت بھی صاف نہیں رہتا۔ اس میں ہر وقت کوئی نہ کوئی شیطانی چکر چلتا رہتا ہے۔ مجھے یقین ہے کہ رمیش کو مار لینے کے بعد کوئی گڑبڑ ہوتی تو تم بھی اسی نتیجے پر پہنچتے کہ ہماری واپسی مناسب نہیں۔ بدری کے بغیر ہمارا کام مشکل ضرور ثابت ہو سکتا ہے مگر ناممکن نہیں۔ اب تک ہم نہ جانے کتنے بڑے بڑے معرکے سر کرتے آئے ہیں۔"

باہمی طور پر چند معاملات طے پا چکے تھے۔ میں نے پوچھا" اجازت ہو تو اب بدری کو فون کرلوں؟"

ویرا ہنس پڑی اور میں فون پر سری نواسن کا نمبر ملانے میں مصروف ہو گیا۔

اس مرتبہ شاید سری نواسن کی بیوی نے فون اٹھایا۔ اس کی آواز نرم اور بااخلاق تھی۔ اس وقت اچانک مجھے خیال آیا کہ ایک ہی نام سے بار بار بدری کو فون کرنا مناسب نہیں تھا۔ اس طرح دوسروں کے ذہنوں میں بھی شکوک وشبہات پیدا ہو سکتے تھے۔

میں نے انگریزی لب ولہجے میں اسے اپنا نام جانثا بتا کر بدری سے بات کرنے کی خواہش ظاہر کی۔ اسے شاید انگریزی پر زیادہ عبور نہیں تھا۔ اس نے بوکھلا کر صرف "ہولڈ" کہا اور ریسیور رکھ دیا۔

چند ثانیوں بعد میرے کانوں میں بدری کی تیز آواز آئی۔ "میں بدری بول رہا ہوں۔ تم کون؟ کیا ہے؟"

سے واقف ہوں؟" اس نے ایک ہی سانس میں وہ فقرے انگریزی میں ادا کیے تھے۔

"انگریزی مت بولو۔ حلق کا کوا گر جائے گا۔" میں نے پرمزاح لہجے میں کہا" میں نے سوچا کہ اس بار نام کے ساتھ قومیت بھی بدل لی جائے تو تمہارے ساتھی گرنام کے بارے میں زیادہ نہیں سوچیں گے۔"

"اوہ! تو یہ تم ہو..... کہو کیا سوچا ہے تم نے؟" ایک گہرا سانس لے کر وہ اردو پر آ گیا۔

"کل کا پروگرام ہے۔ دن میں گھر والے غائب ہوتے ہیں۔ تم بھی غائب ہو جاؤ۔ کام ہو جائے گا۔" میری آواز غیر ارادی طور پر دھیمی اور رازدارانہ ہو گئی۔

"تو کیا یہ کام یہیں ہو گا؟" اپنے تمام تر تجربے اور شناخت کے باوجود وہ اس انکشاف پر گھبرا گیا۔

"اس سے بہتر موقع اور جگہ تم تجویز کر دو۔" میں نے ذمے داری اسی پر ڈال دی۔

لمحہ بھر کے لیے لائن پر سکوت طاری رہا۔ شاید وہ تیزی سے کسی فیصلے پر پہنچنے کی کوشش کر رہا تھا۔ پھر اس کی سرگوشیانہ آواز ابھری" کل گیارہ بجے میں اپنے سفارت خانے چلا جاؤں گا پھر شام کو سری کے ساتھ ہی واپس آؤں گا۔ اسکول سے پہلا بچہ دو بجے آتا ہے۔ تمہارے لیے یہ وقت کافی ہو گا۔"

میرے کہے بغیر اس نے اپنے سفارت خانے جانے کا فیصلہ کیا تھا۔ یہ اس کی ذہانت کا کھلا ثبوت تھا۔ ہنگامی طور پر سوچتے ہوئے بھی اس نے اپنے تحفظ کے پہلو کو نظرانداز نہیں کیا تھا۔

"تمہیں وہاں پہنچنے میں وقت لگے گا۔ میں بارہ سے زیادہ بجے تک فارغ ہو جاؤں گا۔ اب جلدی سے پتا بھی بتا دو تا کہ میں آج رات ہی جائزہ لے لوں۔"

گھر کے نمبر، سڑک کے نام اور علاقے پر مشتمل وہ بہت مختصر سا پتا تھا۔ پتا بتانے کے بعد اس نے بے اعتباری سے پوچھا" یہ پروگرام بالکل پکا ہے یا اس میں کسی تبدیلی کا امکان بھی ہے۔"

"اٹل سمجھو۔ کوئی بڑی قدرتی آفت نازل نہ ہوئی تو یہ قصہ تمام ہو کر رہے گا۔"

"گڈ لک اینڈ گڈ بائی۔" اس نے گفتگو کو طول دیے بغیر فون بند کر دیا۔

"میں سوچ رہی ہوں کہ یہ کام تمہارے بجائے مجھے کرنا چاہیے۔" میرے فارغ ہوتے ہی ودیا بول پڑی۔

"تمہارے ذہن میں ایسے ہی نادر خیال آتے ہیں۔ ان کے اظہار میں احتیاط سے کام لیا کرو۔"

"بات مذاق میں مت ٹالو۔ میں تمہارے بھلے کی سوچ رہی ہوں۔ وہ تم سے بہت اچھی طرح واقف ہے۔ ایک دن کا شیو بڑھا کر تم اس کی نظروں کو دھوکا نہیں دے سکو گے۔ کراچی میں تم سے بچھڑنے کے بعد وہ صرف تو اس کے دروازے پر اچانک ہی تمہیں اپنے روبرو دیکھے گا تو اس کی چھٹی حس جاگ اٹھے گی۔ وہاں معاملہ بگڑ بھی سکتا ہے۔ ویسے بھی وہ تم پر کبھی بھروسا نہیں کرتا تھا۔ وہ بھڑک گیا تو سارا کھیل بگڑ جائے گا۔"

وہ ٹھیک کہہ رہی تھی۔ اس کے اٹھائے ہوئے نکتے نے مجھے فکرمند کر دیا۔ میرے برعکس وہ دیکھ کر دال کے لیے اجنبی تھی اور پھر ایک خوب صورت دوشیزہ تھی۔ ہر اوباش صفت مرد اس جیسی اجنبی لڑکیوں پر خوشی کے ساتھ اپنے دل اور گھر کے دروازے کھول دیتا ہے۔

"یہ مسئلہ اسی وقت پیدا ہو گا جب دروازے کی گھنٹی بجا کر اندر جانا پڑے۔ ہو سکتا ہے کہ اس گھر میں داخلے کا کوئی اور راستہ بھی ہو۔ گھر کا جائزہ لینے کے بعد ہی کوئی فیصلہ کیا جا سکتا ہے۔" میں نے کہا۔

"مہذب انداز میں دروازے سے اندر جانا ہی مناسب رہے گا۔ دن دہاڑے کسی بھی آبادی میں کھڑکی توڑ کر اندر گھسنا محفوظ نہیں ہوتا۔ ساؤتھ آل کے رہنے والے آج کل کیتا اور جمو کے دہرے قتل کی وجہ سے ویسے ہی ضرورت سے زیادہ چوکنے ہوں گے۔ کسی نے تمہاری جھلک بھی دیکھ لی تو مشکل میں پڑ جاؤ گے۔"

"میں اتنا احمق نہیں ہوں کہ ایسا کوئی خطرہ مول لوں گا۔ میں وہاں....."

ودیا نے میری بات درمیان میں سے ہی اچک لی" یہ فیصلہ ہو جانا چاہیے کہ اسے کون ٹھکانے لگائے گا۔ جو کام کرے گا، جائزہ بھی اسی کو لینا ہو گا۔ تم واپسی پر میری

ساتھ سے متفق ہو گئے تو مجھے بھی اس طرف دوڑ لگانی پڑے گی۔ آخر تم مجھ پر اعتماد کیوں نہیں کر رہے؟"

"اعتماد کی بات نہیں، میں تم پر بلاوجہ بوجھ نہیں ڈالنا چاہتا۔" میں نے اصرار کیا۔

"یہ بوجھ نہیں ہے۔ حالات کے سبب میں خود پریکٹس کر رہی ہوں۔ یہاں پڑے پڑے میرے ہاتھ پیروں کو زنگ لگ رہا ہے۔ تم گیتا اور جیمز کے ساتھ ورزش کر چکے ہو۔ اس بار میں ہاتھ پیر رواں کر لوں تو کیا برا ہے؟"

ویرا کا انداز اس قدر خوشامدانہ تھا کہ میں بے اختیار ہنس دیا۔ "تم بہت ڈھیٹ اور ضدی ہو۔ تم وہاں جاؤ گی تو گیتا کا ریوالور تمہارے پاس ضرور ہوگا مگر اس کے استعمال سے پیدا ہونے والا شور خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔ اپنے قول کے مطابق تمہیں ہاتھ پیروں ہی سے کام لینا ہوگا۔"

"تم فکر مت کرو۔ کام تمہارے اطمینان کے مطابق نہ ہوا تو پیسے واپس۔" وہ خوش ہو کر بولی اور کرسی چھوڑ کر فوراً ہی باتھ روم کی طرف چل دی۔

بظاہر ویرا نے مجھے اپنا ہم خیال بنا کر ایک بڑی کامیابی حاصل کی تھی لیکن اس کی تجویز ابتدا سے ہی میرے دل کو لگی تھی اور میں نے اس پر امکانی خطرات واضح کرنے کے بعد ہتھیار ڈال دیے تھے۔ اگر ویرا کے ذریعے ایک کام محفوظ اور ستھرے انداز میں ہو سکتا تھا تو محض انا پرستی کی خاطر اس میں سنگین خطرات مول لینا کسی بھی طرح مناسب نہیں تھا۔

چند منٹ بعد ویرا غسل خانے سے برآمد ہوئی تو تر و تازہ اور بالکل تیار تھی۔

"اب میں یہاں اپنے پہلے مشن پر نکل رہی ہوں۔ تم گھر پر آرام کرو۔" وہ اپنا شولڈر بیگ اٹھا کر ایک ادا سے مسکراتے ہوئے بولی۔

"اتنا مبالغہ نہ کرو۔" میں نے چھیڑتے ہوئے لہجے میں کہا "پچھلے قصے میں بھی تم شروع سے آخر تک شریک تھیں اور تم ہی نے جیمز چڈرٹ کی پشت پر لات رسید کر کے اس ڈرامے کو اختتام تک پہنچایا تھا۔ اس بار تم میری شراکت سے گریز کر رہی ہو۔"

"اسے میرا پہلا سولو مشن کہہ لو۔" ویرا نے اسی موڈ میں جواب دیا "پچھلی بار لات میں نے رسید کی اور اسکور تم نے کر لیا۔ کل حالات سازگار رہے تو میرا اسکور بھی تمہارے برابر ہو جائے گا۔ پتا نہیں کیا بات ہے کہ ایسے معاملات میں تمہاری برابری کر کے مجھے بہت تسکین ملتی ہے۔"

اس نے اپنے داہنے ہاتھ کی انگلیاں جوڑ کر انہیں چوما اور پھر وہی ہاتھ فضا میں میری طرف اچھال کر دروازے کی طرف بڑھ گئی۔ میں اپنی جگہ بیٹھا زیر لب مسکراتا رہا۔ اگر وہ کسی بھی وجہ سے خوشی سے سرشار تھی تو میں اسے اس سے محروم نہیں کرنا چاہتا تھا۔

وہ اپنی ذات میں ایک بالکل ہی انوکھی لڑکی یا عورت تھی۔ اس کے دل میں میرے لیے بیک وقت محبت، عداوت، منافقت اور مسابقت کے جذبات موجزن رہتے تھے اور وہ اپنے موڈ کے مطابق دل کھول کر ان کا اظہار کرتی رہتی تھی۔

یہ اس کی کھلی کھلی منافقت ہی تھی کہ ایک طرف وہ غزالہ کی غم گسار اور خیر خواہ ہونے کی دعوے دار تھی اور دوسری طرف سب کی نظریں بچا کر مجھ پر تجربے اور غیب کے حربے آزمانے کی کوشش میں لگی رہتی تھی۔

میں بستر پر دراز ہو کر یہی سب سوچتا اور ماضی کی یادوں سے لطف اندوز ہوتا رہا۔ پھر یکایک ہی مجھے خیال آیا کہ میں باتوں میں الجھ کر ویرا کو ایک اہم ترین مشورہ دینا بھول گیا تھا۔

آکسفورڈ اسٹریٹ سے ساؤتھ آل تک سفر کے لیے کئی ذرائع موجود تھے لیکن پیدل چلے بغیر تیزی سے اس دور افتادہ منزل تک پہنچنے کے لیے ٹیکسی بہترین ذریعہ تھی۔ واردات کے انکشاف کے بعد شناخت کے خطرے سے محفوظ رہنے کے لیے یہ ضروری تھا کہ ٹیکسیوں کا پیچھا چھوڑ دیا جاتا۔ اس کے مقابلے میں زمین دوز ریل یا بس بہتر تھی جن میں ہر وقت اتنے مسافر اترتے چڑھتے ہیں کہ اس بھیڑ میں کسی کے لیے اپنے کسی ہم سفر کا چہرہ یاد رکھنا ممکن نہیں ہوتا۔

میں ویرا کو یاد دہانی کرانی بھول گیا تھا مگر مجھے امید

تھی کہ اس نے ذرا بھی احتیاط سے کام لیا تو وہ اس خطرناک تکلے کو فراموش نہیں کر سکے گی۔

اس وقت میں ہوٹل کے کمرے میں اکیلا تھا۔ سوچنے اور ویرا کی واپسی کا انتظار کرنے کے سوا میرے پاس کوئی کام نہیں تھا۔ لیٹے لیٹے میری آنکھ لگ گئی۔

عام حالات میں، میں بے خبری کی گہری نیند سوتا ہوں لیکن سر پر بھیانک خطرات منڈلا رہے ہوں تو خفیف سی آہٹ سے بھی میری نیند اچاٹ ہو جاتی ہے پھر وہ تو چوبی دروازے پر ویرا کی دستکیں تھیں۔ میں نے ہڑبڑا کر مسہری چھوڑی اور دروازہ کھول دیا۔

ویرا کے بشرے سے اطمینان جھلک رہا تھا۔ میں نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالی تو اندازہ ہوا کہ میں کافی دیر تک سوتا رہا تھا۔

"مجھے معلوم تھا کہ میرے جاتے ہی تم سو جاؤ گے۔" وہ اپنے ہاتھ میں لٹکا ہوا وزنی شاپنگ بیگ میز پر ڈالتے ہوئے بولی "تجارہ کر کسی کا انتظار کرنا دنیا کا بدترین کام ہے اور میں اکثر اس امتحان سے گزرتی رہی ہوں آج تم نے بھی یہ تجربہ کر لیا۔"

"تجربہ بہت خوش گوار تھا۔ کئی دن کے بعد گہری اور لمبی نیند نصیب ہوئی ہے۔"

"اور شاید تمہیں بھوک بھی نہیں لگ رہی ہوگی؟" اس نے طنز سے پوچھا۔

"بھوک اور نیند..... انسان کی بس یہی دو بنیادی ضروریات ہیں۔ جسے پیٹ بھر کر من پسند کھانا اور بے فکری کی نیند میسر ہو وہ خوش نصیب ہوتا ہے۔ مقابلے کی دوڑ میں شامل ہو کر ہر شخص نے اپنے اوپر اتنی ساری خود ساختہ ضرورتوں کا بوجھ لاد لیا ہے کہ زندگی عذاب ہو گئی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ تم اس تھیلے میں کھانے کا سامان ہی لائی ہو۔"

"عجیب بات ہے کہ تم نیند سے بیدار ہوتے ہی فلسفہ بولنے لگے ہو۔ معلوم ہوتا ہے کہ سوتے ہوئے تمہاری عقل معدے میں اتری ہوئی تھی اور وہیں کام دکھا رہی تھی۔"

میں نے اسے نظر انداز کر کے شاپنگ بیگ خالی کرنا شروع کر دیا جس میں گتے کے دو ڈبوں کے ساتھ پینے کے کچھ لوازم بھی موجود تھے۔

مجھے حریصانہ انداز میں اس کارروائی میں مصروف دیکھ کر ویرا تیزی سے آگے بڑھی اور دھکیل کر مجھے الگ کر دیا "ابھی سو کر اٹھے ہو اور ہاتھ منہ دھوئے بغیر کھانے پر ٹوٹ پڑے۔ میں اس طرح تمہیں ایک لقمہ بھی نہیں لینے دوں گی۔"

"میں خود بھی ان باتوں کا خیال رکھتا ہوں مگر غسل خانے میں جانے سے پہلے تمہاری کارکردگی کا جائزہ لینے کی کوشش کر رہا تھا۔" میں نے ہنستے ہوئے کہا۔

"میری کارکردگی؟" وہ غرائی "تو کیا میں تمہارے لیے من و سلویٰ لینے گئی تھی؟"

"بھٹیار خانوں کے ڈبوں سے تو یہی ظاہر ہو رہا ہے جیسے یہی اصل کام تھا۔"

"ٹھیک ہے۔" وہ جھنجھلا کر غصیلے لہجے میں بولی "اگر میرا اصل کام یہی تھا تو اب مجھ سے سادھو آل کے بارے میں کوئی سوال نہ کرنا۔ میں تمہاری کسی بات کا جواب نہیں دوں گی۔"

"نہ دینا۔ وہ سولوشن اب تمہارا دردِ سر ہے۔ میں تو شکم سیر ہو کر دوبارہ شاد ہونے ... وہ رکھتا ہوں۔ صبح میں دیر تک سوتا رہوں تو تم اپنے مشن پر نکل جانا۔"

میری اس بے نیازی پر ویرا سلگ کر رہ گئی اور میں غسل خانے میں گھس گیا۔

وہ کوئی فلیٹ یا گھر نہیں بلکہ لندن کے ہوٹل کا ایک کمرا تھا جہاں ہم صرف اسی صورت میں ایک دوسرے سے الگ رہ سکتے تھے کہ ہم میں سے ایک کمرے میں ہو تو دوسرا باتھ روم میں پناہ گزیں ہو جائے۔ اس وقت کے حالات میں، میں ہوٹل کے بار بار ریستوران میں جانے کا غیر ضروری خطرہ مول لینے کے لیے تیار نہیں تھا۔ دانت وغیرہ صاف کر کے میں تولیے سے منہ پونچھتا ہوا باہر آیا تو ویرا گلاس میں اسکاچ کا پیگ لیے بیٹھی تھی۔ اس کے سامنے بلیک لیبل کی نصف لیٹر والی بوتل رکھی ہوئی تھی۔

"اگر اعتراض نہ ہو تو میں بھی تمہارے اس شغل میں شرکت کر لوں؟" میں نے اس کے سامنے براجمان

ہوتے ہوئے بے تکلفی سے پوچھا۔

"تمہاری مرضی پر منحصر ہے۔ میں تمہیں کیسے روک سکتی ہوں؟" اس نے بے رخی سے کہا۔

اس کی فطرت سیمابی تھی۔ بعض اوقات وہ اتنی فراخ دل ہوجاتی تھی کہ بڑی سے بڑی بات کو بھی چٹکیوں میں اڑا دیتی تھی اور کسی وقت اس قدر حساس ہوجاتی تھی کہ معمولی سی بات پر گھنٹوں ملول اور آزردہ رہتی تھی۔ اس وقت بھی وہ یک بیک ایسے ہی موڈ میں آچکی تھی۔

"پیاسا کیا تم لے کر آئی ہو۔ یہ بوتل تمہاری ہے۔ تم چاہو تو مجھے اس کے استعمال سے روک سکتی ہو۔" میں نے اس کا دل رکھنے کے لیے نرمی سے کہا۔

"یہ میری کیسے ہوسکتی ہے۔ تمہارے دیے ہوئے پیسوں سے خریدی گئی ہے اس لیے یہ صرف تمہاری ہے۔" اس نے فوراً ہی ایک دوراز کار پہلو نکال لیا" تم چاہو تو میرے ہاتھ سے گلاس چھین سکتے ہو۔ مجھے اس کمرے سے نکال سکتے ہو کیونکہ یہ سب اخراجات تم برداشت کررہے ہو۔"

"ویرا! اب میں تمہیں مار بیٹھوں گا۔" میں نے بے بسی سے دانت پیستے ہوئے کہا" تم کیا خرافات بک رہی ہو؟ تم پر اچانک اتنی قنوطیت کیوں طاری ہورہی ہے؟"

"یہی ایک کسر باقی رہ گئی ہے۔ مجھ پر ہاتھ اٹھا کر آج اپنا یہ ارمان بھی پورا کرلو۔" وہ غٹاغٹ اپنا گلاس خالی کرکے ہلکی سی رندھی ہوئی آواز میں بولی۔

"خدا کے لیے اب تم کسی نوجوان بیوہ کی طرح رونا نہ شروع کردینا۔" اس کے تیزی سے بدلتے ہوئے رویوں نے مجھے بری طرح بوکھلا کر رکھ دیا۔

اس بار اس کے پتلے پتلے گلابی ہونٹوں پر ایک زہریلی سی مسکراہٹ تیر گئی اور وہ میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے بولی" جو کبھی کسی کی بیوی ہی نہ بنی ہو وہ بیوہ کیسے ہوسکتی ہے..... تم فکر نہ کرو۔ میں رونے والیوں میں سے نہیں ہوں۔ میرا نام ویرا ہے ویرا۔ میں اپنے بدخواہوں کو رلا کر خود قہقہے لگانے کا حوصلہ رکھتی ہوں۔ بس گلاس خالی کرنے سے ذرا میری آواز بھرا گئی تھی۔"

میں نے دل ہی دل میں اطمینان کا سانس لیا کہ اس نے بکھرتے بکھرتے اچانک ہی سنبھالا لے لیا تھا۔ میں نے کہا" تو کیا تم مجھے اپنا بدخواہ سمجھنے لگی ہو؟"

"ابھی تک میں نے ایسی کوئی بات نہیں کہی۔ یہ تمہارے دل کا چور ہے جو تمہیں یہ پٹی پڑھا رہا ہے۔" وہ اپنے لیے دوسرا گلاس بناتے ہوئے بولی۔

میں نے فریج پر سے دوسرا خالی گلاس اٹھایا اور خاموشی سے اس کے سامنے رکھ دیا۔

ویرا نے میری اس حرکت پر کسی رد عمل کا مظاہرہ کیے بغیر میرا گلاس بھی بنا ڈالا اور دونوں پیر قالین سے اٹھا کر کرسی پر رکھ لیے۔ اس وقت وہ فارغ اور پرسکون نظر آنے کی کوشش کررہی تھی۔

"کبھی کبھی تم میری طرف سے حد سے زیادہ بدگمان ہونے لگتی ہو۔" میں نے شکوہ کیا۔

"یہ ہمیشہ تمہاری سوچی سمجھی حرکتوں کا نتیجہ ہوتا ہے۔" اس نے سگریٹ سلگا کر جواب دیا۔

"اس وقت میں نے تمہیں کون سے سینگ مارے تھے؟" اس کی قنوطیت میں کمی رونما ہوتے ہی میں نے قدرے مضبوط لہجہ اختیار کرلیا۔

"کیا میں اس وقت لندن کے بھٹیار خانوں کی خاک چھاننے ہی گئی تھی؟" اس نے مجھ سے نظریں چار کرکے تلخ لہجے میں پوچھا۔

"ایسی نادانی کی باتیں مت کرو۔ وہ مذاق تھا۔ ناموں سے بس معیار بدلتا ہے ورنہ بنیادی طور پر فاسٹ فوڈ والے بھی بھٹیار خانوں والی سہولتیں بہتر معیار پر پیش کرتے ہیں۔"

"مجھے اس سے کوئی غرض نہیں۔ تمہاری نظروں میں میری اس ریکی کی کوئی اہمیت نہیں جو میں نے کل کے لیے کی ہے..... ساری اہمیت ان کے کھانوں کی ہے جو یہاں پڑے ہوئے ہیں۔"

"مذاق کی باتوں کو ایسا رنگ دیا جانے لگے تو پھر زبان پر تالے پڑنے لگتے ہیں۔"

"سفاک زبانوں پر تالے ہی بہتر ہے۔ مذاق اور تضحیک میں بہت باریک سا فرق ہوتا ہے۔ اس وقت تم نے میری بہت بے رحمانہ دل آزاری کی ہے۔"

میں تمہاری خوبیوں پر دل کھول کر داد و تحسین کے ڈونگرے برسا رہی ہوں اور تم......؟ غور غور کرو کہ اس وقت تمہارا سلوک کیسا تھا؟"

"میں گہری نیند سے بیدار ہوا تھا۔ بغیر سوچے سمجھے زبان چل پڑی۔ مجھے کیا معلوم تھا کہ تمہارے دل میں میری طرف سے غبار بھرا ہوا ہے۔ آئندہ میں محتاط رہوں گا۔"

"غنودگی میں تمہیں کوئی اچھی بات بھی سوجھ سکتی تھی۔ میرے کاموں میں تم کیڑے ہی کیوں نکالتے ہو؟"

"اس وقت میں نے تمہارے کسی کام میں کوئی کیڑا نہیں نکالا۔ میری زبان پر بھٹیار خانوں کا نام آتے ہی تمہاری چھٹی رگ بھڑک گئی۔ میں نے تمہاری دل آزاری کی کوئی کوشش نہیں کی۔ اس کے لیے میں ہر قسم کھانے کے لیے تیار ہوں۔ چلو، اب بتاؤ کہ ساؤتھ آل میں تمہیں کیا خاک چھاننی پڑی۔"

"اس بارے میں اب تم مجھ سے کچھ نہیں جان سکو گے۔ جس معاملے کو تم غیر اہم قرار دے کر مسترد کر چکے ہو، اب اس پر وقت برباد مت کرو۔ جو کچھ ہوگا، ٹیلی وژن پر اور اخباروں میں آجائے گا۔ یہ عمدہ اسکاچ ہے۔ دو تین گلاس پیو، بھٹیار خانے سے لایا ہوا کھانا کھاؤ اور اپنے اصل پروگرام کے مطابق اٹھ کر مشغول ہوجاؤ۔ مجھے کوئی اعتراض نہیں ہوگا۔"

"تم نے زبان نہیں کھولی تو میں سوؤں گا اور نہ تمہیں سونے دوں گا۔" مجھے غصہ آگیا۔

لمحہ بھر کے لیے ریٹا کی آنکھوں میں ایک تیز حیوانی چمک لہرائی پھر وہ اطمینان سے بولی "سونے کا وقت آیا تو یہ بھی دیکھ لیا جائے گا۔ اس وقت ان بے سروپا دھمکیوں سے میرا نشہ خراب مت کرو۔ میرا دماغ سنک گیا تو اسی وقت ہوا خوری کے لیے نکل پڑوں گی اور پھر رینش سے نمٹے بغیر اس کمرے میں قدم نہیں رکھوں گی۔ تمہیں معلوم ہے کہ میں جو کہتی ہوں وہ کر بھی گزرتی ہوں۔"

اس کی دھمکی خطرناک تھی۔ میں نے کرسی سرکا کر اس کا رخ قدرے تبدیل کیا اور اس پر تن کر بیٹھ گیا۔ اس طرح ریٹا میری نظروں کے سامنے نہیں رہی تھی مگر میں کن انکھیوں سے اس کا جائزہ لے سکتا تھا۔ وہ منہ پھلا کر ٹیلی وژن کی طرف متوجہ ہو چکی تھی۔ اس کے ایک ہاتھ میں اسکاچ کا گلاس تھا اور دوسرے ہاتھ کی انگلیوں میں روشن سگریٹ دبی ہوئی تھی۔

کافی دیر تک ہم دونوں یوں ہی خاموش بیٹھے رہے۔ میں نے خالی گلاس میز پر رکھا تو ریٹا نے میری فرمائش کے بغیر اسکاچ اور یخ پانی ملا کر میرا گلاس لبریز کردیا۔ میں نے اس کی رضاکارانہ ساقی گری کا شکریہ ادا کیے بغیر گلاس دوبارہ اٹھالیا۔

اس وقت لندن کی سرزمین پر صرف ہم دونوں ہی ایک دوسرے کے ہمدرد اور رازداں ہوسکتے تھے لیکن ریٹا نے اپنی حماقت اور کج فہمی کی بنا پر ایسی ناخوش گوار صورت حال پیدا کردی تھی کہ اس کے طول پکڑنے کا تصور بھی مجھے سوہان روح محسوس ہونے لگا تھا۔

میں نے محسوس کیا کہ بظاہر مجھے نظر انداز کرنے کے باوجود وہ بھی رہ رہ کر میرے چہرے کے تاثرات پڑھنے کی کوشش کر رہی تھی۔

وہ صبر آزما آنکھ مچولی زیادہ دیر تک جاری نہ رہ سکی۔ ایک مرتبہ ہم دونوں نے بیک وقت چور نظروں سے ایک دوسرے کا جائزہ لینے کی کوشش کی۔ غیر متوقع طور پر ہماری نظریں چار ہوئیں اور کمرا ریٹا کے خفت آمیز قہقہے سے گونج اٹھا۔

وہ ایسی مضحکہ خیز صورت حال تھی کہ میں نے بھی کھسیائے ہوئے انداز میں باچھیں پھیلا دیں۔

"آخر ہم دونوں ہر وقت ایک دوسرے کو گھٹنے اور بے وقوف بنانے کی کوششوں میں کیوں مصروف رہتے ہیں؟" اپنی ہنسی پر قابو پا کر ریٹا نے بے بسی کے لہجے میں پوچھا۔

"اپنا یہ اعتراف کسی جواز کے بغیر میرے سر تھوپنے کی کوشش مت کرو۔" میں نے رکھائی سے کہا "میں نے کبھی ایسی کوئی کوشش نہیں کی۔"

"اس وقت تم کسی افلاطون کی طرح اکڑ کر کرسی پر بیٹھے ہوئے تھے جیسے مجھے یکسر فراموش کردیا ہو پھر بار بار چور نظروں سے میری طرف کیوں دیکھ رہے تھے؟"

"تم ٹیلی وژن دیکھنے میں منہمک تھیں تو تمہیں کیسے پتہ چلا کہ میں تمہارا جائزہ لے رہا ہوں؟" میں نے تنک کر سوال کر ڈالا۔ اس وقت ہم دونوں پر نشے کی ہلکی سی جھونک سوار ہو چکی تھی۔

"شاید ہم یہاں ایک دوسرے کی ضرورت یا مجبوری بن کر رہ گئے ہیں۔" اس نے سنجیدگی اختیار کرتے ہوئے بات وہیں سمیٹ دی۔ "بوتل خالی ہونے والی ہے۔ آخری پیگ پیتے ہوئے ہم کچھ اچھی اچھی باتیں کریں گے۔ اب جلدی سے اپنا گلاس خالی کر ڈالو۔"

"زہے قسمت والے۔" اسے سمجھوتے پر آمادہ پاتے ہی میں نے اپنے دماغ میں کلبلاتے ہوئے سوال کو الفاظ کے روپ میں ڈھالنا چاہا مگر ویرا نے میری بات فوراً کاٹ دی۔

"اس بارے میں اب ایک لفظ بھی نہ بولنا۔ میں اپنے ارادے پر قائم ہوں۔ لندن کی یہ سرد رات مجھے کسی پارک کی بینچ یا فٹ پاتھ پر بسر کرنی پڑی تو میرے خون کا عذاب تمہاری گردن پر ہوگا۔ اس کے سوا تم دنیا کے ہر موضوع پر مجھ سے بات کر سکتے ہو۔"

وہ اس بارے میں اپنی بات پر اڑی ہوئی تھی۔ میں نے اپنے حلق میں تلخی سی گھلتی محسوس کی۔

دونوں گلاس خالی ہو کر میز پر پہنچ چکے تھے۔ ویرا بہت اہتمام سے قطرہ قطرہ اسکاچ میرے گلاس میں ٹپکاتی جا رہی تھی اور اسی کے ساتھ بوتل میں رہ جانے والی مقدار کا جائزہ بھی لیتی جا رہی تھی۔ میرا حصہ پورا کرنے کے بعد وہ اپنے گلاس کی طرف متوجہ ہو گئی۔

میں دلچسپی سے اس کی وہ حرکتیں دیکھ رہا تھا۔ اس وقت وہ کسی عادی اور پیشہ ور شرابی جیسی حرکات کر رہی تھی۔

آخری چند قطرے ٹپکانے کے بعد اس نے بوتل سیدھی کی۔ دونوں ہاتھوں میں تھام کر اسے چوما اور پھر بھرائی ہوئی آواز میں بولی "لاسٹ کی ڈراپ میرا ہے اور یہ رات بھی میری ہے۔"

یہ کہہ کر اس نے اچانک ہی بوتل اپنے گلاس پر الٹ دی۔ بوتل کی گولائیوں میں رچی بسی اسکاچ کی ایک چھوٹی سی بوند پھسل کر ویرا کے گلاس میں ٹپک گئی۔

ویرا نے بوتل میز پر رکھ کر ایک دیا سلائی روشن کی اور اسے بس اتنی دیر تھامے رکھی کہ مسالا جلنے کے بعد تیلی شعلہ پکڑ لے۔ یکساں شعلہ نمودار ہوتے ہی ویرا نے وہ جلتی ہوئی تیلی بوتل میں ڈال دی۔ تنگ منہ والی بوتل میں بھک کی ایک تیز آواز کے ساتھ الکحل کے بخارات نے آگ پکڑ لی اور لمحہ بھر میں وہاں صرف سرمئی دھواں بکھرا گیا۔

ویرا نے بوتل میز سے اٹھا کر نیچے ڈال دی اور فخریہ لہجے میں بولی۔ "آخری قطرہ میرا تھا۔ اب کوئی اس بوتل کو ٹکڑوں میں پیس کر بھی کچھ نہ نکال سکے گا۔ یہ میرا شگون تھا۔"

آخری فقرے پر اس نے میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال دیں۔ وہاں مجھے بلور کی طرح چمکتی ہوئی آنکھوں میں خمار کے ڈورے تیرتے نظر آ رہے تھے۔ میرے بدن میں سنسنی کی لہریں سرایت کر گئیں۔

ویرا نے میرے گلاس میں ٹھنڈا پانی اور اپنے گلاس میں برف کے چند ڈلے ڈال کر پیگ مکمل کیے۔ اس بار فضا میں شیشے سے شیشہ ٹکرانے کی ہلکی سی مترنم آواز گونجی اور پھر اس محفل کا آخری دور شروع ہو گیا۔ پہلا گھونٹ لینے کے بعد ویرا نے دونوں ڈبے کھول دیے جن پر کیے جانے والے تبصرے سے اس رات کی خرابیوں کا آغاز ہوا تھا۔

اپنی لائی ہوئی بوتل سے آخری قطرہ کشید کر لینے کے باوجود ویرا ابھی نہیں بہکی تھی۔ بس کچھ سرور میں آ گئی تھی۔ یہی کچھ کیفیت میری بھی تھی۔ میں نے اپنی اس بری عادت کو ترک نہیں کیا تھا مگر مہینوں سے بس بقدر اشک بلبل ہی اور وہ بھی کبھی لیتا تھا۔ اتنے لمبے تعطل کے بعد اس رات ویرا کے ساتھ ذرا سی بے اعتدالی کی تو طبیعت پر اس کا رنگ آنا ناگزیر تھا۔

ویرا کو نہ صرف ضد یاد تھی بلکہ میری دی ہوئی دھمکی بھی یاد تھی۔ کھانے پینے سے فارغ ہونے کے بعد اس کا جون ہی بدل کر رہ گئی تھی۔ اس کے دماغ پر چھائی خوشطبعی اور مایوسی شوخیوں کے سیلاب میں نہ جانے کہاں بہہ گئی تھی۔ اس کا حوصلہ بڑھا ہوا تھا اور وہ میرے ساتھ مسلسل منہ زوری پر آمادہ تھی۔ میں مدافعانہ انداز

اسے ڈھیل دے کر اس وقت کا انتظار کرتا رہا جب اس کے تنے اعصاب اس کی خوش فعلیوں کا ساتھ دینے سے انکار کر دیتے۔

میرے لیے وہ لندن کی ایک طویل مگر بے ثمر رات تھی۔ بہر حال، بہ دلداری کے باوجود میں ویرا کی زبان سے دینش کے بارے میں ایک لفظ بھی اگلوانے میں کامیاب نہ ہو سکا۔

تھک ہار کر میں سویا تو رات کا بڑا حصہ بیت چکا تھا۔ میرے ذہن پر ایک ہی خوف سوار تھا کہ کہیں ہم اگلی دوپہر تک سوتے ہی نہ رہ جائیں اور دینش کے آسیب سے نجات پانے کا ایک سنہرا موقع ہاتھ سے نکل جائے۔

اسی لاشعوری دباؤ کا نتیجہ تھا کہ صبح دس بجے کے قریب میری آنکھ کھل گئی۔ ویرا بے خبری سے گہری نیند سو رہی تھی۔ اس کا حسن خوابیدہ مسہری کے اس حصے کو گویا آگ لگائے دے رہا تھا۔

میں بس چند ثانیوں تک پلکیں جھپکا جھپکا کر اسے دیکھتا رہا۔ قربتوں اور فاصلوں کے شب گزیدہ تصور ذہن میں ایک نئے جہنم کو بھڑکانے لگے تو میں نے اضطراری انداز میں اسے جھنجوڑ کر رکھ دیا۔

وہ ہڑبڑا کر بیدار ہو گئی۔ اس کی مخمور نگاہوں میں حیرت سی تھی اور ہونٹوں پر ہلکی سی فاتحانہ مسکراہٹ کھیل رہی تھی۔

رات گزر چکی تھی۔ ویرا نے رات کی تاریکی اور خنکی بھی مجھے اڑا دیا تھا۔ ناشتا کرتے ہوئے میں نے ایک نئے عزم سے دینش اگروال کا ذکر چھیڑ دیا۔

"تم باز نہیں آؤ گے۔" وہ شوخی سے بولی "ہمیشہ تم نے میری انا کو تاراج کیا ہے اور اب بھی میری ضد کو توڑنے پر تلے ہوئے ہو۔ آخر کیا چاہتے ہو؟"

"تم ایک خطرناک مشن پر جا رہی ہو۔ رات بھر زبان بند رکھ کر تم اپنی ضد پوری کر چکی ہو۔ اب ناشتے کے بعد تمہیں نکل جانا ہے۔ میں دل و جان سے تمہاری کامیابی کے لیے دعا گو رہوں گا مگر کسی وجہ سے تم ناکام بھی ہو سکتی ہو۔ تمہارے تحفظ کے لیے میرا کسی حد تک باخبر رہنا بہت ضروری ہے۔"

"تم کیا جاننا چاہ رہے ہو؟" آخر کار اس نے ہتھیار ڈال دیے۔

"تمہارا منصوبہ کیا ہے؟ وہاں تک کیسے جاؤ گی؟ اس کا سامنا کیسے کرو گی؟"

"میں کل بھی ٹیوب اور بس کے ذریعے وہاں گئی تھی۔ آج بھی یہی ارادہ ہے۔ وہ ایک دوسرے سے ملے ہوئے چھوٹے گھر ہیں جہاں دروازے کے سوا کسی اور راستے سے داخلے کی کوشش خطرناک ثابت ہو سکتی ہے۔ میں ایک لوکل ایجنٹ بن کر اس تک رسائی حاصل کروں گی۔ بعد کے حالات کا انحصار اس کے رویے پر ہوگا۔ میری کوشش ہوگی کہ میں ریوالور استعمال نہ کروں لیکن ضرورت پیش آئی تو میں فائر بھی کر گزروں گی۔ میرا نشانہ بے خطا ہے۔ اگر صرف ایک گولی چلائی جائے تو کسی کو بھی اس کی سمت کا اندازہ نہیں ہو سکتا۔ فائر کے بعد مجھے گھبراہٹ کے بجائے صبر و تحمل سے کام لینا ہوگا۔"

"تم اس کی لاش کے ساتھ وہیں رک کر لوگوں کے جمع ہونے کا انتظار کرو گی؟" میں نے حیرت اور بے یقینی سے پوچھا "کیا تمہیں وہاں سے نکلنے کا موقع مل سکے گا۔"

"میں یہاں بیٹھ کر سب کچھ نہیں بتا سکتی۔ وہاں رونما ہونے والے واقعات میں وہ برابر کا کردار ادا کرے گا۔ میرے ذہن میں بس ایک مبہم سا خاکہ ہے۔ مجھے یقین ہے کہ میں تین بجے تک یہاں واپس لوٹ آؤں گی۔ تم کیا نہیں کہ رات کو لاسٹ کی ڈراپ میرا تھا۔ دو شگون کام کرے گا..... رات میری تھی اس کی کوکھ سے نکلنے والا دن بھی میرا ہی ہوگا۔"

وقت تنگ تھا۔ ویرا کو محفوظ ذرائع سے ایک لمبا فاصلہ طے کرنا تھا۔ میں نے اضطراب کے عالم میں کہا "تم چاہو تو میں بھی دور دور رہ کر تمہاری دیکھ بھال کر سکتا ہوں۔"

"آخری لمحات پر ایسی باتیں کر کے تم میرا حوصلہ پست کر دو گے۔ وہاں دو آدمیوں کی گنجائش ہی نہیں ہے۔ فائر ہوتے ہی خوف زدہ...... لوگ گھروں سے نکلیں گے اور دائیں گلیوں میں بھٹکتے ہوئے ہر اجنبی کو دھر لیں گے۔ وہاں خوف و ہراس کا راج ہے۔"

جاتے جاتے وہ میرے سامنے آگئی "ایک دوسرے سے دور رہ کر ہم فائدے میں رہیں گے۔ کامیابی ہر جگہ سر چڑھ کر بولتی ہے۔ میں ناکام ہوگئی تو تم ان لوگوں سے میرا بدلہ لو گے۔ میں اکیلی جان ہوں اور غزالہ کو تمہاری ضرورت ہے۔ مجھے کچھ ہو جائے تو میری غلطیوں اور خطاؤں کو معاف کر دینا۔"

میں نے بے اختیار دیبا کو اپنی مضبوط بانہوں میں سمیٹ لیا۔ اس وقت وہ میرے لیے پچھلی رات والی سرکش اور منہ زور دیبا سے بالکل مختلف ایک قابلِ احترام لڑکی تھی۔ انسانی وجود کو ریزہ ریزہ کر دینے والے چند نرم و نازک اور دل گداز لمحوں سے گزر کر دیبا کمرے سے رخصت ہوگئی اور میں خالی پن کے احساس کے ساتھ کرسی میں گر گیا۔

ویٹر ناشتے کے ساتھ ڈیلی میل اخبار بھی لایا تھا جو اس وقت تک ایک طرف پڑا ہوا تھا۔ دیبا کی روانگی کے وقت اخبار کے مطالعے کا کوئی موقع محل نہیں تھا۔ تھوڑی دیر بعد میں نے نیم دلی سے ڈیلی میل کے صحت مند شمارے کی ورق گردانی شروع کر دی۔ اس وقت میرے اوپر خالی الذہنی کا سا عالم طاری تھا۔ اخباری صفحات اور دنیا جہان کے لیے بے شمار خبروں کے ساتھ ساتھ مضامین اور تجزیوں پر مشتمل اس قدر متنوع اور کثیر مواد یکجا کر دیا گیا تھا کہ اس اخبار کا کوئی باقاعدہ قاری بھی فرصت کے محدود وقت میں اس سے پوری طرح مستفید نہیں ہو سکتا تھا۔ ہاں یہ ضرور تھا کہ ان صفحات میں ہر ذوق کے قاری کو اپنی اپنی پسند کی کچھ نہ کچھ چیزیں مل سکتی تھیں۔

دیبا کے چلے جانے کے بعد میری طبیعت یکایک اچاٹ ہوگئی تھی۔ ذہن سنسنا رہا تھا۔ لاشعور کے نہاں خانوں میں اس کی ناکامی کا موہوم سا امکان کسی زہریلے بچھو کی طرح ڈنک مار رہا تھا۔ میں نے کچھ پڑھے بغیر اخبار کی سرسری ورق گردانی مکمل کی اور پھر اسے ایک طرف ڈال دیا۔

ہم لوگ اس سے پہلے بھی بہت سے خطرناک کاموں میں ہاتھ ڈالتے رہے تھے۔ کہیں سب مل جل کر دشمن پر کاری ضرب لگاتے تھے تو کہیں کوئی ایک اپنی جان ہتھیلی پر رکھ کر موت کے جبڑوں کو چیرنے کی مہم پر نکلتا تھا اور دوسرے کی غازیانہ واپسی کا انتظار کرتے تھے۔

وہ کوئی نئی بات نہیں تھی۔ طویل اور صبر آزما انتظار کے ایسے لمحات سے گزرنا ہمارے معمولات میں شامل ہو چکا تھا اور میں نے کبھی بھی ایسے کرب و اضطراب کا سامنا نہیں کیا تھا جو اس وقت میرے وجود میں خود بخود چلا آ رہا تھا۔

مجھے خیال آیا کہ اس بار میری بے چینی شاید تنہائی کی وجہ سے تھی۔ میں بے کاری کے عالم میں تن تنہا اس عذاب سے گزر رہا تھا۔ اگر مجھے کسی مصروفیت کی پناہ میسر آ جاتی تو ذہن پر طاری ہونے والا بوجھ کم ہو سکتا تھا۔ لندن میں میرا کوئی شناسا باقی نہیں رہا تھا جس کے ساتھ میں وقت گزار سکتا۔

بدری ناتھ اپنے ساتھی کے قتل سے غیر حاضری کے چکر میں انڈین ہائی کمیشن میں تھا۔ سلیم اکبر خان لندن میں اپنی مہلت کے آخری چند ایام بسر کر کے اپنے عبرت ناک انجام کا سامنا کرنے کے لیے کراچی پہنچ چکا تھا۔ ... دوشیزہ نظر آنے والی ایلیزا کا چہرہ دلکش نقاب سرکتے ہی اپنی ساری دلکشی کھو بیٹھا تھا۔ وہ اپنا گھر بار چھوڑ کر لندن کی بھیگی بھیگی فضاؤں میں اپنے ارمانوں کی سیج سجا کر نہ صرف اپنے شوہر کی وفا کا خون کر رہی تھی بلکہ اپنے بچوں کی ممتا کو بھی دغا دے رہی تھی۔ سانپ بہروپ سے اصل روپ میں آنے کے بعد وہ کسی بھی طرح اس قابل نہیں رہی تھی کہ اس کے ساتھ کچھ وقت بسر کیا جاتا۔

اس وقت شہر نیو ڈر ہوٹل میں کام کرنے والی ہی ایک فراخ دل لڑکی قابلِ احترام تھی جو ایک گندے پیشے سے وابستہ ہونے کے باوجود صاف دل اور صاف گو تھی مگر اس کے لیے وہ آرام کا وقت تھا۔

اچانک مجھے خیال آیا کہ لندن میں چند دن گزار کر میں یہ بھول ہی گیا تھا کہ کراچی کا وقت وہاں سے ان دنوں چار گھنٹے آگے تھا۔ میری رسٹ واچ ساڑھے گیارہ بجا رہی تھی۔ اس کا مطلب تھا کہ کراچی میں شام کے ساڑھے تین بج رہے تھے۔

سلیم اکبر خان کراچی پہنچنے کے بعد پہاڑ جیسی رات اور تقریباً پورا دن گزر چکا تھا۔ اس کے انجام کے لیے وہ مہلت بہت کافی تھی۔ مجھے اول خان سے اس کے بارے میں بہت کچھ معلوم ہو سکتا تھا۔

میں نے کراچی فون کرنے کا ارادہ ہی کیا تھا کہ اچانک فون کی گھنٹی بجنے لگی۔ میں اپنی دھن میں کھویا ہوا تھا، گھنٹی کے شور نے مجھے چونکا دیا۔

میں نے ریسیور اٹھایا تو ہوٹل کی شیریں سخن آپریٹر نے مجھے طویل فاصلے کی کال کی اطلاع دے کر فوراً ہی لائن میری طرف منتقل کر دی۔

دوسری طرف سے اول خان کی آواز سن کر خوشی سے میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا "تمہاری عمر بہت لمبی ہے۔ ابھی ابھی میں نے تمہیں فون ملانے کا فیصلہ کیا تھا کہ تمہاری کال آ گئی۔ یہ بتاؤ کہ یہاں سے بھیجے ہوئے تحفے کی کیا پوزیشن ہے۔ میرے حساب سے اب تک اسے تمہاری تحویل میں ہونا چاہیے۔"

"ہاں۔" اول خان کی طرف سے جواب آیا "کراچی پہنچنے کے بعد وہ زیادہ دیر تک صبر نہیں کر سکا۔ رات کے گیارہ بجے وہ اپنے دفتر پہنچ کر تجوری سے مسروقہ خفیہ کاغذات نکالتے ہوئے پکڑا گیا تھا......"

"تھا کیا مطلب؟" میں نے بے چینی سے اس کی بات کاٹ کر سوال کیا۔

"تم ٹھیک سمجھے۔ اب وہ ماضی کی بات ہو گئی۔ وہ ہر راز اپنے سینے میں سمیٹ کر قصہ پارینہ بن چکا ہے۔" اول خان کی سرد اور سپاٹ آواز ابھری "قومی رازوں کے ساتھ وہ فوجی رازوں میں بھی خیانت کر رہا تھا۔ اس کی گرفتاری میں انٹر سروسز انٹیلی جنس کے باوردی افسران پیش پیش تھے۔ غیر متوقع طور پر خود کو ان سنگین چٹانوں کے درمیان محصور پا کر وہ دہشت زدہ ہو گیا۔ اپنے عبرت ناک انجام کے خوف سے اس پر اسی وقت دل کا دورہ پڑا اور وہ جناح اسپتال پہنچنے سے پہلے ہی اپنے کیفر کردار کو پہنچ گیا۔"

"یہ برا ہوا۔" میں نے متاسفانہ لہجے میں کہا "وہ مر گیا لیکن اپنے ساتھیوں اور آقاؤں کے سارے نام بھی اپنے سینے میں لے گیا۔ اب شاید ہمیں اندر کی پوری کہانیاں بھی معلوم نہ ہو سکیں۔"

"انٹر سروسز والے جس کام میں ہاتھ ڈالتے ہیں اسے اس کے منطقی انجام تک ہر قیمت پر پہنچاتے ہیں۔ شاید اس کہانی کے سارے کردار بے نقاب نہ ہو سکیں مگر بڑے مجرموں کی گردنیں نہیں بچ سکیں گی۔ سلیم اکبر کے سارے خفیہ کاغذات اب ان کے قبضے میں ہیں۔ ہر کاغذ خود بتائے گا۔ وہ کہاں سے چل کر سلیم کی تجوری میں پہنچا تھا۔ وہ ایسے ہر خائن ہاتھ کو بے رحمی سے کاٹ دیں گے جس نے کاغذات اور فائلوں کے اس سفر میں کوئی بھی سہارا دیا ہے۔ اب تم اسے بھول جاؤ۔ یہ مقدمہ اپنے اصل وارثوں کے ہاتھ میں پہنچ چکا ہے۔ وہ اپنا حساب خود ہی بے باق کر لیں گے۔"

"اتنی بڑی کامیابی حاصل ہوئی ہے۔ لیکن تمہاری آواز میں کوئی خوشی یا گرمجوشی نہیں ہے۔ تم ایسے سرد اور سپاٹ مزاج کے مالک نہیں ہو...... کہیں ایسا تو نہیں کہ بنا بنایا کھیل اپنے ہاتھ سے نکل جانے پر تمہیں قلق ہو رہا ہو کہ اس کامیابی کا پورا سہرا ان لوگوں کے سروں پر سج جائے گا۔"

"وہ بھی ہم جیسے ہیں۔ ہم سب ستائش کی تمنا یا صلے کی پروا کیے بغیر بے لوثی سے اپنا فرض انجام دیتے ہیں۔" وہ کسی قدر مجروح لہجے میں بولا "میرے یا میری بے نام فورس کے بارے میں ایسی چھوٹی باتیں مت سوچا کرو۔ میری اداسی کا سبب سنو گے تو تم خود بھی دہل کر رہ جاؤ گے۔"

اول خان کے وہ چیختے ہوئے الفاظ بہت سنگین تھے۔ میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ ریڑھ کی ہڈی میں چیونٹیاں سی سرسرانے لگیں۔ میں نے اپنے ذہن پر ہونے والی اندیشوں کی بدترین یلغار سے سنبھل کر ڈرتے ڈرتے پوچھا "شاید تمہاری کال کا سبب بھی وہی ہے۔ غزالہ تو خیریت سے ہے نا؟"

"وہ بال بال بچی ہے۔" مجھے یوں محسوس ہوا جیسے اول خان کسی تنگ اور گہرے کنوئیں کی تہہ سے بول رہا ہو۔ میں سانس روکے ریسیور کان پر جمائے کھڑا رہا۔ وہ کہہ

رہا تھا "اگر میری بیوی نے چند روز کے لیے اسے اپنے پاس نہ روکا ہوا ہوتا تو اس وقت ہم اس کے سراغ سے بھی محروم ہو چکے ہوتے......"

میرے صبر کا پیمانہ لبریز ہو گیا۔ میں نے اس کی بات کاٹ دی "تم پہلے ہی سلیم کے تذکرے میں بہت وقت برباد کر چکے ہو۔ جلدی بتاؤ کہ وہاں کیا ہوا ہے۔ غزالہ تمہارے گھر پر ہے تو سلطان شاہ کہاں ہے؟"

"کچھ پتا نہیں کہ وہ کہاں ہے۔" اول خان کی آواز کرب آلود ہو گئی "میرے آدمی پورے شہر میں دیوانہ وار اسے تلاش کرتے پھر رہے ہیں لیکن اس کا کوئی سراغ نہیں مل رہا۔"

"وہ تنہائی سے اکتایا ہوا تھا۔" میں نے پُر امید لہجے میں کہا۔ "ہو سکتا ہے کہ وہ خود ہی اپنے دوستوں اور رشتے داروں سے ملنے چلا گیا ہو۔"

"وہاں بیٹھ کر تم یہ سب سوچ سکتے ہو مگر کوئی خوش گمانی نہیں ہے۔ تمہارا گھر ابتر حالت میں ہے۔ فلیٹ کا پورا سامان الٹ پلٹ دیا گیا ہے۔ ان لوگوں نے اچانک ہی ہم پر کاری گھاؤ لگایا ہے۔"

میرا دل ڈوبنے لگا۔ سلطان شاہ ایک مرتبہ پھر چکی کے دو وزنی پاٹوں کے بیچ آ گیا تھا۔

ہراساں اور چند لمحوں [illegible] ہم اس کے لیے کچھ بھی نہیں کر سکتے تھے۔ میں نے خود پر قابو پانے کی کوشش کرتے ہوئے کہا "تم [illegible] باتیں نہ کرو۔ مجھے کھل کر بتاؤ کہ کیا ہوا ہے۔ وہ زندہ تو ہے نا؟"

"وہ یقیناً زندہ ہو گا۔" اول خان نے پُر یقین لہجے میں کہا "مارنا ہوتا تو وہ اس کی لاش فلیٹ میں ہی چھوڑ جاتے۔ وہ اس طرح غائب نہ ہوتا۔"

"تم کہتے چلے جاؤ۔ میں پوری توجہ سے ایک ایک لفظ سن رہا ہوں۔" اسے خاموش پا کر میں نے بے چینی سے لقمہ دیا "وقت ہمارے لیے سب سے اہم ہے۔ وقت کھو دیا تو وہ ہمارے ہاتھوں سے نکل سکتا ہے۔"

"رات کو وہ گھر پر ہی تھا اور دیا سے بات ہو جانے پر بہت خوش نظر آ رہا تھا۔ آج میں نے اسے سلیم اکبر خان کے انجام سے مطلع کرنے کے لیے فون کیا تو کوئی جواب نہیں ملا۔" وہ ٹھہرے ہوئے لہجے میں بتانے لگا "صبح گیارہ بجے تک جب فون پر اس سے رابطہ نہ ہو سکا تو میں خود وہاں پہنچ گیا۔ تمہارے فلیٹ کا دروازہ بند ضرور تھا لیکن مقفل تھا۔ اندر قدم رکھتے ہی میرے فرشتے کوچ کر گئے۔ گھر میں سارا سامان بے دردی سے ادھر ادھر بکھرا ہوا تھا۔ الماریوں کے پٹ کھلے ہوئے تھے۔ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے کسی نے تسلی سے پورے فلیٹ کی تلاشی لی ہو۔ سلطان کا پورے گھر میں کہیں پتا نہیں تھا۔"

"پڑوسی کیا کہتے ہیں؟" میں اضطراری لہجے میں اس سے دو سوال کر بیٹھا۔

"سب لاعلم تھے۔ کسی نے کوئی غیر معمولی آواز یا آہٹ نہیں سنی۔ چوکیدار سے پتا چلا ہے کہ صبح چار بجے ایک نئی لینڈ روور میں خاکی وردی والے دو مقامی اور دو گورے وہاں آئے تھے۔ ایک مقامی نے اسے بتایا کہ وہ اینٹی نارکوٹکس فورس کے بڑے افسر ہیں اور بیرون ملک کے ایک بین الاقوامی اسمگلر کی تلاش میں وہاں آئے ہیں۔ وہ اپنی زبان بند رکھ کر ان سے دور رہے اور اپنے کام سے کام رکھے۔ ان پڑھ چوکیدار وردیوں اور گاڑی سے مرعوب ہو گیا اور وہ گاڑی سمیت احاطے میں اندر تک چلے گئے۔ اسے کچھ اندازہ نہیں ہو سکا کہ وہ کس فلیٹ میں گئے۔ آدھے گھنٹے بعد وہ لینڈ روور تیز رفتاری سے پھاٹک سے نکلتی چلی گئی۔ چوکیدار اس ناگہانی افتاد پر اتنا بدحواس تھا کہ واپسی پر جیپ میں موجود افراد کی تعداد پر دھیان نہیں دے سکا۔"

"اور اینٹی نارکوٹکس والے کیا کہتے ہیں؟" میں نے گہرا سانس لے کر پوچھا۔

"نیچے سے اوپر تک سب اس واقعے سے لاعلم ہیں۔ ان کی طرف سے صبح سویرے تو کیا، پچھلے تین دن سے ایسا کوئی آپریشن نہیں کیا گیا۔ ویسے بھی وہ اپنے پاس آئے ہوئے غیر ملکی ماہرین کو کسی فیلڈ آپریشن میں شامل نہیں کرتے۔ چھاپوں اور گرفتاریوں کے فرائض مقامی عملہ سر انجام دیتا ہے۔"

"ان کا نام استعمال کر کے یہ شب خون مارا گیا ہے۔ سلطان شاہ اتنی خاموشی اور آسانی سے ان کے ساتھ

جانے والا نہیں تھا۔ وہ یقیناً اسے بے ہوش یا زخمی کر کے
وہاں سے نکال لے گئے ہوں گے۔"

"میں بھی ان ہی خطوط پر کام کر رہا ہوں۔ ایک
مشکل یہ ہے کہ چوکیدار اس لینڈ روور کا نمبر نہیں دیکھ سکا۔
صبح چار بجے فضا میں اتنا اندھیرا تھا کہ گاڑی کے رنگ
کے بارے میں بھی وہ پر یقین نہیں ہے۔ سمجھ میں نہیں آ رہا
کہ سلطان شاہ کو برآمد کرنے کے لیے کہاں دھاوا بولا
جائے۔"

"اس معاملے میں ٹک مجھے ہی ملوث معلوم ہوتا
ہے اور یہ سلطان شاہ کے لیے سب سے مہلک بات ثابت
ہو سکتی ہے۔ وہ بدری ناتھ کی طرف سے علی شیر کے
نمائندے کے طور پر کئی بار ٹک سے مل چکا ہے۔" ایک
سنگین خطرہ سامنے آ جانے کے بعد میں نے ہر احتیاط
بالائے طاق رکھ کر فون پر کھلی کھلی گفتگو شروع کر دی۔

"میں چیک کر چکا ہوں۔ ٹک کل صبح ہی کسی سرکاری
کام سے سنگاپور گیا ہے۔ یہ کوئی اور ہی لمبا کھیل معلوم ہوتا
ہے۔ ہو سکتا ہے کہ سلیم اکبر خان کی گرفتاری پر کچھ لوگوں
نے منہ اندھیرے یہ جوابی کارروائی کی ہو۔ اس کے پکڑے
جانے سے ان کے سارے خواب چکنا چور ہو گئے ہوں
گے۔"

میرے لیے وہ بدترین اور تکلیف دہ صورت حال
تھی۔ میرا ذہن صدمے اور مایوسی سے دوچار ہونے کے
باوجود تیزی سے کام کر رہا تھا۔ مجھے اول خان کی بات کا
جواب دینے کے لیے مزید سوچنے کی ضرورت نہیں پڑی
"ٹک ملک سے باہر ہے۔ اسے میرے یا سلطان شاہ کے
بارے میں ذرا بھی بھنک مل جاتی تو وہ ٹک سے پہلی
ملاقات کے بعد زندہ نہیں لوٹ سکتا تھا۔ نہ ہی بدری کے
ساتھ زیادہ وقت گزار سکتا تھا۔ اس بارے میں میرا شبہ
بہت کمزور ہے۔ دوسری طرف سلیم مدن موہن اور اس کے
کنٹرول انفارمیشن سیل کا آلۂ کار تھا۔ مدن تمہاری تحویل میں
ہے۔ سلیم کے پکڑے جانے سے سب سے زیادہ دکھ مدن
کے ساتھیوں کو ہو سکتا تھا مگر لینڈ روور میں آنے والوں میں
دو سفید فام شامل تھے۔ ان کے لیے سفید فاموں کو اس
قدر کھل کر میدان میں اتارنے کی کیا ضرورت تھی۔"

"کیا یہ ممکن نہیں کہ سفید فاموں کو لے کر آنے
والے باوردی افراد بھارتی ایجنٹ یا ان کے مقامی
مددگار رہے ہوں۔" اول خان اپنے طور پر اس واقعے کو ہر
پہلو سے پرکھ رہا تھا۔

"سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اتنی کم مدت میں انہیں
سلطان شاہ کے ٹھکانے کا علم کیسے ہوا۔ اگر وہ پہلے سے
باخبر تھے تو ان کی طرف سے آج تک کوئی کارروائی کیوں
نہیں کی گئی۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" اول خان نے کمزور لہجے
میں اعتراف کیا "اگر سوچنے کی یہ راہیں مسدود ہو جاتی
ہیں تو پھر سلطان شاہ کے اغوا کا کیا جواز باقی رہ جاتا ہے؟"

"اب تک تم نے ایک نتیجہ بہت ٹھیک اخذ کیا ہے۔
اگر آنے والوں کو سلطان شاہ سے دشمنی ہوتی تو وہ اسے
فلیٹ میں ہی مار دیتے۔ لاد کر اپنے ساتھ نہ لے جاتے۔"

"تو... کیا یہ نکتہ کسی خاص سمت کی نشان دہی کر رہا
ہے؟" اول خان نے پوچھا۔

"میرا یہی خیال ہے۔ بدری کہہ چکا ہے کہ کراچی
میں میری روپوشی کی خبریں گردش کر رہی تھیں۔ میرے
دشمنوں میں اس وقت صرف آتزک جیلی کو معلوم ہے کہ
میں اس فلیٹ میں رہ رہا ہوں۔"

میرے جواب نے اول خان کو بری طرح چونکا
دیا "یہ تم کیسے کہہ سکتے ہو؟"

"پرانی بات ہے۔ تم بھول رہے ہو کہ وہ امریکا
سے دو بار اس فلیٹ کے فون پر مجھ سے رابطہ کر چکا تھا۔ بعد
میں اس نمبر پر آبزرویشن وغیرہ کے خوف سے اس نے یہ
سلسلہ بند کر دیا تھا۔"

"تم بالکل ٹھیک کہہ رہے ہو۔" اول خان کی آواز
یک بیک پر جوش ہو گئی "مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ اس
نے یوم السبت پر کوٹ ادو کے تھرمل پاور پلانٹ میں تباہی
کی پیش گوئی نما دھمکی دی تھی۔"

"فون نمبر اسے راس المبذا سے مل چکا تھا۔ اب وہ
میرے لہو کا پیاسا ہے۔ اتنے دنوں تک وہ یقیناً خاموش
نہیں بیٹھا رہا۔ اس کے آدمی یہاں آئے اور انہوں نے
فون نمبر کے سہارے فلیٹ کا کھوج لگا لیا۔"

"تم واقعات کا صحیح تجزیہ کر کے بات کی تہہ تک پہنچ جاتے ہو۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ انتقام کی آگ میں جلتا ہوا آٹزک اب کسی پر اعتماد کرنے کے بجائے خود تمہیں گھیرنے کے چکر میں پڑا ہوا ہے۔"

"اس وقت یہی معلوم ہو رہا ہے۔ چار کی وہ ٹولی میری تلاش میں وہاں پہنچی۔ جب میں نہ ملا تو وہ سلطان شاہ کو اٹھا لے گئے۔ اب تک انہوں نے اس کا بھرکس نکال دیا ہوگا۔"

"میں اسے اچھی طرح پرکھ چکا ہوں۔ وہ مر جائے گا مگر تمہارے بارے میں اپنی زبان سے ایک لفظ نہیں نکالے گا۔ انہوں نے اپنی جھنجلاہٹ مٹانے کے لیے ایک غلط آدمی پر ہاتھ ڈالا ہے۔"

"ایسی بدفالی منہ سے نہ نکالو۔" میں نے تڑپ کر کہا "مریں اس کے دشمن۔ یہ سوچو کہ اب تم کیسے اس تک پہنچ سکتے ہو۔"

"شاید راس المسبدا کا انجام دیکھ کر وہ اپنے سفارت کاروں سے بدظن ہو چکا ہے۔ وہ سرخ فیتے سے بندھے ہوئے ہوتے ہیں۔ اگر وہ ان سے دور رہ کر کام کرنے کا فیصلہ کر چکا ہے تو کراچی کی زیرِ زمین دنیا کے چند بڑے ناموں سے کوئی نہ کوئی سراغ مل سکتا ہے۔"

"جلدی کرو۔ یہ کام جتنی جلد ہو جائے اتنا ہی اچھا ہے۔" میں نے بے قراری سے کہا۔

"یہ سوچ سوچ کر میرے رونگٹے کھڑے ہو رہے ہیں کہ اگر غزالہ بھی میرے گھر کے بجائے سلطان شاہ کے ساتھ ہوتی تو کیا ہوتا۔ ایسی خون آشام دشمنیوں میں عورت ذات سب سے سہل نشانہ ہوتی ہے۔"

میرے وجود میں قہر و غضب کی ایک لہر نے انگڑائی لی اور میں نے دانت پیستے ہوئے کہا "میں ان کے سر کچل دوں گا۔ ضرورت پیش آئی تو میں سب کچھ چھوڑ چھاڑ کر کسی بھی وقت واپس چل دوں گا۔ میرے لیے غزالہ اور سلطان شاہ دنیا میں سب سے زیادہ عزیز ہیں۔"

"روزی بھی تمہاری بے لوث جاں نثار ہے۔ اس کی قدر کیا کرو۔ تمہاری بات سن کر اسے دکھ ہوا ہوگا۔" ...اول خان نے جھجکتے ہوئے مجھے یاد دلانا چاہا۔

"وہی نہیں، تم بھی میری فہرست میں شامل ہو۔ روزی اس وقت یہاں موجود نہیں ہے۔"

"وہ کہاں گئی ہوئی ہے؟" اول خان پر تجسس لہجے میں سوال کیے بغیر نہ رہ سکا۔

ویرا کے ذکر پر مجھے یاد آیا کہ سلطان شاہ کے اغوا کی خبر سنتے ہی میں اسے بھول چکا تھا حالانکہ اس وقت وہ دونوں ہی خطرات سے دوچار تھے۔ سلطان شاہ میرے بدترین حریفوں کا قیدی تھا اور ویرا محض اپنے بل بوتے پر ایک خون آشام درندے کی سرکوبی کرنے کے لیے نکلی ہوئی تھی۔

"آج روزی گدھے کے ساتھ لگی ہوئی بیخ کو بیجھ کے لیے اٹیک کرنے گئی ہے۔"

"وہ اکیلی گئی ہے؟" میرے جواب نے اول خان کو ششدر کر دیا۔

"وہاں ایک سے زیادہ کی گنجائش نہیں ہے۔ اس کا خیال تھا کہ وہ مجھ سے زیادہ بہتر اور محفوظ انداز میں کام پورا کر سکے گی۔ تم سے بات ہونے تک میں اسی کے بارے میں فکرمند تھا۔"

"تم سر نیچا کر کے خاموشی سے بڑے سے بڑا کام کر گزرتے ہو اور اس پر ذرا بھی غرور نہیں کرتے۔ وہ ہر وقت اپنی صلاحیتوں پر گھمنڈ کرتی رہتی ہے۔ وہ بہت بے جگر اور ذہین لڑکی ہے مگر پھر بھی لڑکی ہی ہے۔ وہ ایڑی چوٹی کا زور لگا کر بھی تمہاری گرد کو نہیں پہنچ سکتی۔"

"دونوں طرف طبلِ جنگ بج چکا ہے۔ میں سلطان کے بارے میں سوچتا رہوں گا۔ تم روزی کے لیے فکرمند رہو گے۔ ہمارا آپس کا قریبی رابطہ برقرار رہنا ضروری ہو گیا ہے۔"

"فکر مت کرو۔ میں ہر ایک گھنٹے کے بعد تمہیں رپورٹ دیتا رہوں گا۔"

"ہوٹل میں اتنی کثرت سے غیر ملکی کالوں کی آمد یہاں کے عملے کو شبہات میں ڈال دے گی۔ میں باہر کے کسی بوتھ سے تم سے بات کرتا رہوں گا۔"

"اپنے ان مسائل کو تم مجھ سے بہتر سمجھ سکتے ہو۔ میں تمہارے ساتھ ہوں۔"

"اس وقت گھر ہی سے بول رہے ہو نا؟" مجھے
اچانک وہ اہم سوال یاد آ گیا۔

"نہیں گھر؟" میرے کان میں اول خان کی تیخ سی ہنسی
ابھری۔ "سلیم کے چکروں سے صبح دو بجے نجات ملی تھی اور
میں دفتر ہی میں لیٹ گیا تھا۔ دس بجے سے سلطان شاہ کی
تلاش شروع ہو گئی۔ اب میں دفتر میں جما ہوا ہوں۔ سلطان
شاہ کا سراغ ملنے تک میں یہیں رہوں گا۔"

"ٹھیک ہے۔ میں تمہیں دفتر میں فون کرتا رہوں گا۔
درمیان میں کوئی اچھی خبر مل جائے تو تم مختصر سی کال
کر لینا۔ میں صرف تمہیں فون کرنے کے لیے ہوٹل سے
نکلوں گا ورنہ مجھے بھی کمرے میں جم کر مسز روزی برڈ کی
واپسی کا انتظار کرنا ہے۔"

اول خان نے سب کے لیے عافیت کی ایک دل گیر
دعا کے ساتھ فون بند کر دیا۔

کراچی سے نکل کر میں دبئی کے راستے لندن پہنچا تو
اچانک یوں محسوس ہوا جیسے بھاگتی دوڑتی اور ہنگامہ خیز
زندگی یک لخت ٹھہر گئی ہو۔ سلیم اکبر دوران سفر دریافت
ہونے والا ایک غیر متوقع اور آسان شکار تھا جو کسی قابل
ذکر جدوجہد کے بغیر، ہنستے کھیلتے میرے دام میں آ گیا ہے۔
اس کے علاوہ گیتا اور جبرز کا قضیہ بھی چند گھنٹوں میں نمٹ
گیا۔

کسی تخریبی ارادے کے بغیر محض وقت گزاری کے
لیے کی جانے والی چھیڑ چھاڑ دیکھتے ہی دیکھتے ان دونوں
کے عبرت اثر انجام پر منتج ہوئی تھی۔ اپنی اپنی اہمیت کے
اعتبار سے وہ دونوں ہی واقعات بہت سنگین تھے لیکن ان
میں ہمارا زیادہ وقت صرف نہیں ہوا تھا۔

پچھلے چند دنوں میں ہم نے اپنا بیشتر وقت لندن کی
سیر میں صرف کیا تھا اور عملاً ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے ہم کام
کرنے کی بجائے محض پکنک منانے کے لیے لندن آئے
ہوں۔

پچھلی رات سے واقعات نے اچانک ہی نیا رخ بدلا
تھا۔ پہلے ویرا نے مجھے رمیش اگروال کے قصے سے بے
دخل کیا اور خود ایک مشکل صورت حال کا سامنا کرنے چل
دی۔ دوسری طرف سلطان شاہ بے خبری میں کسے جانے
والے ایک وار کا نشانہ بن چکا تھا۔ پہلے ہر محاذ پر سناٹا چھایا
ہوا تھا اور اب ہر طرف خبریں ہی خبریں تھیں۔ دیکھنا
صرف یہ تھا کہ آرزک بیل سے ہمارا تصادم کہاں ہونے
والا تھا۔

اگر وہ نیو یارک میں بیٹھ کر اپنی کٹھ پتلیوں کی ڈوریاں
ہلا رہا تھا تو ہمارا بدری ناتھ کے پیچھے پیچھے وہاں اس کے بغیر
وہاں جانا ضروری ہو گیا تھا اور وہ خود کراچی میں موجود تھا تو
ہمیں پہلی فرصت میں وہاں پہنچ کر اس کے گرد جال ڈالنا
تھا۔

میں نے اضطراری طور پر اپنی رسٹ واچ پر نگاہ
ڈالی۔ اول خان نے کافی دیر تک فون پر بات کی تھی مگر اس
دوران میں وقت بمشکل پندرہ منٹ آگے سرکا تھا۔ گھڑی
کی سوئیاں بارہ بجنے میں پندرہ منٹ باقی ہونے کا اعلان
کر رہی تھیں۔

وہ وقت بہت نازک تھا۔ میری چشم تصور میں ایک فلم
سی چلنے لگی۔

اگر سب کچھ پہلے سے طے شدہ پروگرام کے مطابق
ہو رہا تھا تو بدری ناتھ نے رمیش اگروال کو کوئی چکر دے کر
گھر میں اکیلا چھوڑ دیا تھا اور خود انڈین ہائی کمیشن میں
سرگرمی سے ایک ایک سے مل کر اسے اپنی موجودگی کا گواہ
بنا رہا تھا۔ اندر سے وہ بہت مسرور تھا کیونکہ آنے والے چند
گھنٹوں میں اسے اپنے اس بدترین حریف سے نجات
ملنے والی تھی جو دوست بن کر اس کی جڑیں کاٹنے کی کوشش
کر رہا تھا۔

دوسری طرف رمیش اگروال سری نواس کے خالی
گھر کے کسی کمرے میں بیٹھا بدری ناتھ کی واپسی کا انتظار
کر رہا تھا۔ وقت گزاری کے لیے اس نے خود کو ٹیلی ویژن
کی اسکرین یا اخباری صفحات میں الجھایا ہوا تھا۔ وہ اس
بات سے بالکل بے خبر تھا کہ باہر موت اس کی گھات
لگائے پھر رہی تھی اور فرشتۂ اجل کسی بھی لمحے ویرا کے سحر
انگیز روپ میں اس کے سر پر مسلط ہونے والا تھا۔

ساؤتھ آل کے علاقے میں ترتیب پانے والے اس
ڈرامے میں تیسرا اہم ترین کردار ویرا کا تھا۔ وہ شاید اپنے
ہدف کے قرب و جوار میں پہنچ چکی تھی۔ اس کے لیے کام کا

وقت بارہ اور ڈیڑھ بجے کے درمیان مقرر کیا جا چکا تھا۔ وہ بارہ بجے سے پہلے اپنی شکار گاہ میں داخل نہیں ہو سکتی تھی۔ مجھے اندازہ تھا کہ وہ بارہ بجنے کے انتظار میں سخت بے چینی اور اضطراب کے عالم میں وہیں کہیں چکرانی پھر رہی ہوگی۔

میرے لیے وہ قیامت کی گھڑیاں تھیں۔ وقت چیونٹی کی چال سے رینگ رینگ کر گزر رہا تھا۔ بارہ بجے اور میرے اعصاب پر تناؤ سا سوار ہو گیا۔ شاید دیبا فیصلہ کن قدم اٹھانے کی پوزیشن میں آ چکی تھی۔

میرے ذہن پر دباؤ بڑھتا رہا۔ بارہ بج کر دس منٹ پر اس دباؤ سے میری کنپٹیاں چٹخنے لگیں۔ میں اس وقت میدان عمل سے بالکل باہر تھا مگر وہاں کی صورت حال جاننے کی خواہش میرے قابو سے باہر ہو چکی تھی۔ میں تذبذب کے عالم میں چند ثانیوں تک فون کو گھورتا رہا پھر بے اختیار ریسیور اٹھا لیا۔

تب سے ذہن نے کچھ سوچا۔ میری ہر حرکت پر خطرے ... مس فوزان نے گھر میں رمیش اگروال شکار تھا ... شکار کی کوئی بھی غفلت اس کے لیے موت کا پیغام بن سکتی تھی۔ میں وہاں کا نمبر ملاتا تو لازمی طور پر رمیش ہی فون کی طرف متوجہ ہوتا۔ اس کے لب و لہجے سے مجھے وہاں کے بارے میں خاصا اندازہ ہو سکتا تھا۔ اگر جواب نہ ملتا تو پھر یہ نتیجہ اخذ کیا جا سکتا تھا کہ دیبا بجلی کی سی پھرتی سے اپنا کام مکمل کر کے وہاں سے نکل چکی تھی اور تھوڑی ہی دیر میں واپس پہنچنے والی تھی۔

میں نے لائن کا کوڈ ملا کر مس فوزان کے گھر کا فون ملانا شروع کر دیا۔

لندن میں فون کا نظام کچھ ایسا ہے کہ پاکستان کی طرح وقفے وقفے سے گھنٹی نہیں بجتی۔ لائن ملتی ہے تو دہری بیپ بیپ کی صورت میں گھنٹی بجتی چلی جاتی ہے۔ دوسری طرف گھنٹیوں کی آواز شروع ہوتے ہی میرا دوران خون تیز ہو گیا۔

بدری ناتھ مجھے بتا چکا تھا کہ مس فوزان نے ان دونوں کو اپنے گھر کا ایک ایسا کمرا دیا ہوا تھا جہاں ضرورت کی تمام چیزیں میسر تھیں لیکن فون اور ٹیلی وژن کی سہولتیں موجود نہیں تھیں۔ شاید رمیش اگروال دیبا کو ایک آسان شکار سمجھ کر اپنے کمرے میں لے گیا تھا۔ اسی وجہ سے اسے فون تک پہنچنے میں تاخیر ہو رہی تھی۔ دیبا اس فراغت کا اتنا سرعت سے ذہن نہیں کر سکتی تھی۔

متعدد گھنٹیوں کے بعد آخرکار ریسیور اٹھا لیا گیا۔ سننے والا رمیش ہی تھا۔

"کیا بات ہے؟ ہر وقت تم ہی فون سے لگے بیٹھے رہتے ہو۔" میں نے کسی تمہید کے بغیر اسے چڑانے کے لیے کہا۔ اس سے قدرے طویل گفتگو کر کے ہی میں وہاں کی سچویشن کے بارے میں اندازہ لگا سکتا تھا۔

"اوہ..... تم کو بدری کے سامنے آتے ہوئے شرم آتی ہے جو دور دور سے اسے بس فون ہی کرتے رہتے ہو۔" میری بدلی ہوئی آواز سن کر اس بار بھی وہ مجھے کرنام سنگھ سمجھا تھا۔

"وہ خود ڈرپوک ہے۔" میں نے جواب دیا۔ "وہ کسی اور کے گھر میں ٹھہرا ہوا ہے اس لیے مجھے وہاں بلانے سے ڈرتا ہے۔ تم اسے آمادہ کر لو تو میں آج شام ہی اس سے ملنے آ سکتا ہوں۔"

"اتفاق ہے کہ جب بھی تم فون کرتے ہو وہ گھر پر نہیں ہوتا۔ اس وقت بھی وہ کہیں گیا ہوا ہے۔" اپنے فطری تجسس سے مجبور ہو کر وہ خود بھی گفتگو آگے بڑھا رہا تھا۔ وہ جاننا چاہ رہا تھا کہ لندن میں بدری ناتھ کا کون سا ایسا دوست ہے جس سے وہ بے خبر ہے۔

"اب میں شام کو سات آٹھ بجے دوبارہ فون کروں گا۔ اس سے کہہ دینا کہ وہ گھر پر ہی رہ کر میرا انتظار کرے۔ مجھے اس سے کچھ ضروری بات کرنی ہے۔" میں نے بدلی ہوئی بھاری آواز میں کہا۔

اس وقت تک ہم دونوں اردو یا ہندی میں باتیں کر رہے تھے۔ اچانک اس نے مجھے ہولڈ کرنے کے لیے کہا پھر ماؤتھ پیس پر ہاتھ رکھے بغیر انگریزی میں کسی سے مخاطب ہو گیا۔

"ارے ڈارلنگ! تم یہاں کیوں آ گئیں۔ وہیں میرے کمرے میں بیٹھو۔ میں فون پر گفتگو کر کے ابھی وہیں آتا ہوں۔ اکیلے کمرے سے تمہیں خوف زدہ ہونے کی

ضرورت نہیں۔"

سوا بارہ بجنے والے تھے۔ وہ انگریزی میں ڈارلنگ کہہ کر کسی عورت ہی کو مخاطب کر سکتا تھا۔ وہ یقیناً ویرا ہی تھی اور پروگرام کے مطابق رمیش تک پہنچنے میں کامیاب ہو چکی تھی۔

رمیش کو ملنے والا ویرا کا جواب میں نہیں سن سکا مگر پھر رمیش کی آواز آئی "ٹھیک ہے۔ تم اس مشرقی گھر کا جائزہ لیتی رہو۔ میں بس ابھی فارغ ہوتا ہوں۔"

انگریزی میں وہ فقرے مکمل کر کے رمیش دوبارہ مجھ سے مخاطب ہو گیا "بدری سے تمہارے ایسے کیا راز و نیاز ہوتے ہیں کہ تم اس بارے میں مجھے نہیں بتا رہے۔"

"بدری چاہتا تو وہ خود بھی کہہ سکتا تھا کہ میں اس کی غیر موجودگی میں تم سے بات کر لوں۔ اس بارے میں ضد مت کرو اور یہ بتاؤ کہ ابھی تم کسی ڈارلنگ سے بات کر رہے تھے؟"

"یہ ولایت ہے۔ یہاں لڑکیوں کو حاصل کرنے کے لیے زیادہ پاپڑ نہیں بیلنے پڑتے۔ مقدر اچھا ہو تو لڑکیاں خود ہی ٹکراتی رہتی ہیں۔ یہ کوئی......"

اچانک اس کی بات ادھوری رہ گئی۔ ریسیور پر اس کی ایک شدید ہچکی کی آواز سنائی دی۔ ریسیور کہیں گرا اور پھر فرش پر کسی وزنی وجود کے گرنے کی تیز دھمک سنائی دی۔

میں نے ماؤتھ پیس میں بار بار ہیلو ہیلو کی تکرار کی مگر ریسیور پر گہرا سکوت چھایا رہا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے بات کرتے کرتے اچانک رمیش اگروال کی چابی ختم ہو گئی ہو۔

فون پر کسی واردات کی جزئیات سننے کا وہ تجربہ بہت انوکھا اور سنسنی خیز تھا۔ میں سانس روکے ریسیور پر کوئی آواز سننے کا منتظر رہا لیکن دوسری طرف گہرا سکوت چھایا رہا پھر کریڈل دبنے کی کلک کی آواز سنائی دی۔ کسی نے خاموشی سے ریسیور کریڈل پر رکھ دیا تھا۔

میں نے اپنے سینے میں رکا ہوا سانس آزاد کر کے فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

کمرے کی فضا خنک تھی مگر مجھے اپنی پیشانی پر پسینے کے قطروں کی نمی محسوس ہو رہی تھی۔ میں نے پیشانی پر شہادت کی انگلی پھیری اور پسینے کی ایک بوند سی، دائیں رخسار کے بڑھے ہوئے شیو میں رینگتی ہوئی کالر پر گر گئی۔

عملی طور پر میں نے کچھ بھی نہیں کیا تھا لیکن فون کے ریسیور پر میں نے جو کچھ سنا وہ بہت لرزہ خیز تھا۔ مجھے کچھ عجیب نقاہت کا احساس ہونے لگا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے میں نے شدید جسمانی مشقت کے کئی مرحلے طے کیے ہوں۔ میں بستر پر گر کر گہرے گہرے سانس لینے لگا۔

میں نے فون پر جو کچھ سنا وہ ناقابل یقین تھا۔ رمیش اگروال کی آخری ہچکی تک ہچکی میرے ذہن میں جم کر رہ گئی تھی۔ شاید اسے بالکل آخری لمحے پر خطرے کا ادراک ہوا تھا اور اس نے چیخنا چاہا تھا مگر اس کی وہ حیوانی چنگھاڑ بس ایک ہچکی میں گھٹ کر رہ گئی۔

میں دیر تک یوں ہی پڑا رہا۔ میرا ارادہ ایک بجے کے قریب باہر جا کر راول خان سے فون پر رابطہ کرنے کا تھا اور ایک بجنے میں خاصی دیر باقی تھی۔

ایک بجے سے پہلے کمرے کے دروازے پر دستک ہوئی تو میں نے بے تابی سے دروازہ کھول دیا۔

ویرا اپنے ہونٹوں پر ایک سفاک مسکراہٹ سجائے میرے سامنے موجود تھی۔ اس نے مجھے دیکھتے ہی بائیں آنکھ دبائی اور کمرے میں داخل ہو گئی۔

رمیش اگروال سے فون پر بات کرتے ہوئے میں نے وہاں کی صورت حال کے بارے میں صرف اندازے قائم کیے تھے۔ میں ویرا کے سامنے ان قیاسات کا قبل از وقت اظہار کر کے کسی شرمندگی سے دوچار نہیں ہونا چاہتا تھا۔ میں نے انجان بن کر پوچھا۔ "کیا بات ہے؟ تم بہت جلد واپس آ گئیں؟"

"وہ بہت کٹھن کام تھا لیکن حیرت ناک طور پر آسان ہو گیا۔" وہ فخریہ انداز میں بولی "ریوالور کے چیمبر میں ساری گولیاں محفوظ ہیں اور رمیش اس دنیا سے رخصت ہو چکا ہے۔"

"میں خلاصہ نہیں، پوری تفصیل سننا چاہتا ہوں۔" میں نے کرسی پر جھولتے ہوئے مطالبہ کیا۔

"یہاں سے نکلتے ہی میں نے اپنے پروگرام ملیا

... تبدیلی کر لی تھی۔" وہ بتانے لگی۔ "میرے پاس بہ...
...زنس کے بارے میں کوئی سوال نہیں تھا اس لیے میں نے
آکسفورڈ اسٹریٹ کی ایک بک شاپ سے انسانی صحت
اور اس کی غذائی ضروریات کے بارے میں آٹھ دس
کتابیں خرید ڈالیں اور دو بسیں تبدیل کر کے مقررہ وقت
سے پہلے ساؤتھ آل میں پہنچ گئی۔"

"ٹھیک بارہ بجے میں نے سری لواسن کے دروازے
کی گھنٹی بجائی تو رمیش نے دروازہ کھولا۔ پہلی ہی نظر میں وہ
رنگین مزاج اور اوباش فطرت نظر آتا ہے۔ پہلے وہ مجھے
اپنے میزبانوں کا کوئی مہمان سمجھ کر اخلاق سے پیش آیا مگر
جب میں نے اسے بتایا کہ میں صحت عامہ سے متعلق
کتابوں کی ترسیل کی سیلز گرل ہوں تو اس کی آنکھوں میں
دلربانہ چمک عود کر آئی اور اس نے مجھے فوراً ہی اندر
بلا لیا۔"

میں نے پہلو بدل کر کرسی چھوڑ دی۔ یکا یک ہی مجھے
اپنے کانوں کی لوئیں تپتی ہوئی محسوس ہونے لگی تھیں۔ ویرا
کی اس تمہید کا رخ خاصا اشتعال انگیز تھا۔

"وہ بہت غیر مہذب بلکہ وحشی تھا۔ چھوٹے سے
ڈرائنگ روم میں میرے ساتھ ہی جڑ کر بیٹھ گیا۔" ویرا
میرے دلی جذبات سے بے خبری کے عالم میں کہے
جا رہی تھی۔ "میں نے اپنے ساتھ لائی ہوئی کتابیں کھول کر
اسے باتوں میں الجھانا چاہا تو اس نے وہ پلندہ سمیٹ کر
ایک طرف ڈال دیا اور بے حیائی سے کہا کہ وہ دیکھے بغیر
ساری کتابیں خرید چکا ہے اور مجھے اس سے کچھ اور باتیں
کرنی چاہئیں۔ میرے حسن کی تعریف کرتے ہوئے اس
نے افسوس ظاہر کیا کہ میں ذرا سی آمدنی کے لیے سارا دن
گھر گھر ماری پھرتی رہوں۔ وہ اتنی تیزی سے پیش قدمی
کر رہا تھا کہ مجھے اس کی طرف سے دست درازی کا خطرہ
نظر آنے لگا۔ وہ مجھ سے اتنا قریب تھا کہ میں اپنے بیگ
میں سے ریوالور بھی نہیں نکال سکتی تھی۔ کمرا چھوٹا اور فرنیچر
سے اس طرح بھرا ہوا تھا کہ میں اچانک دوڑ کر بھی اس کی
دسترس سے نہیں نکل سکتی تھی......"

میرے صبر کا پیمانہ لبریز ہو گیا اور میں نے اس کی
بات کاٹ دی۔ "میں ان باتوں کا اندازہ لگا سکتا ہوں۔
انہیں دہرا کر بلاوجہ میرا خون نہ کھولاؤ۔"

اس کے ہونٹوں پر خفیف سی آسودہ مسکراہٹ پھیل
گئی۔ اس کے لیے یہ خوشی کی بات تھی کہ اس کی توہین کا
تذکرہ سننا میرے بس سے باہر ہو رہا تھا۔

"وہ میرے سر پر اس بری طرح سوار تھا کہ میں فکر
مند ہو گئی۔ میں جوابی گرم جوشی کا اظہار کر کے بھی اپنا
مقصد حاصل کر سکتی تھی مگر میری دانست میں رمیش کے خون
کی وہ قیمت بہت زیادہ ہو جاتی۔ میں تیزی سے کسی فیصلے
پر پہنچنے کی کوشش کر رہی تھی کہ فون کی گھنٹی بجنے لگی۔ میرے
لیے وہ تائید غیبی تھی۔ چند ثانیوں تک اس نے گھنٹی پر
دھیان نہیں دیا مگر قدرت مجھ پر مہربان ہو چکی تھی۔ فون
کرنے والا بھی ڈھٹائی سے انتظار کرتا رہا اور آخر وہ جھنجلا
کر اٹھنے پر مجبور ہو گیا۔"

"اور جب وہ فون پر باتیں کرنے میں مصروف تھا تو
تم ٹہلتی ہوئی اس کے قریب پہنچ گئیں۔" وہ سانس لینے
کے لیے رکی تو اگلی بات میں نے پوری کر دی۔

وہ میرا اشارہ نہیں سمجھ سکی اور بولی۔ "وہ میرا پہلا اور
آخری موقع تھا۔ میں اسے برباد نہیں کر سکتی تھی۔ مجھے دیکھ
کر اس نے واپس بھیجنا چاہا مگر میں نے اس مشرقی گھر کی
سجاوٹ کی تعریف کی تو اس نے میری موجودگی میں بات
جاری رکھنے کا فیصلہ کر لیا۔ اس کا خیال تھا کہ میں اردو یا
ہندی نہیں جانتی۔ وہ فون کرنے والے کو میرے بارے
میں کچھ بتانے جا رہا تھا تو میں پنجوں کے بل تقریباً دوڑ کر
اس کی پشت پر پہنچ چکی تھی۔ میں نے اس کی گردن پر
بائیں طرف سے کھڑی ہتھیلی کی ایک نپی تلی اور مہلک
ضرب لگائی اور وہ خاموشی سے گر کر تڑپے بغیر ختم ہو گیا۔"

"یہاں تم غلط بیانی سے کام لے رہی ہو۔ وہ خاموشی
سے نہیں مرا تھا۔ مرنے سے پہلے اس نے روح کو لرزا
دینے والی ایک بھیانک ہچکی لی تھی۔ اسے مار گرانے کے
بعد تم نے خاموشی سے ریسیور کریڈل پر رکھ دیا تھا۔" اس
کی بات پوری ہو جانے پر میں نے اس واردات میں اپنی
شمولیت کا راز فاش کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

"تم کیا جانو؟" اس نے حیرت زدہ لہجے میں پوچھا۔
میرے فقروں نے اسے حیران کر دیا تھا۔

"رمیش کو وہ فون میں نے ہی کیا تھا۔" میں نے مسکراتے ہوئے اگلا دھماکا کیا۔

"نہیں۔" وہ حیرت اور بے اعتباری سے بول پڑی۔ "تمہیں کیا پتا کہ اس وقت مجھے ایسی ہی کسی مداخلت کی ضرورت تھی جس کے نتیجے میں مجھے ذرا سی مہلت مل سکے۔"

"اسے دل کو دل سے راہ ہونا کہتے ہیں۔ میں یہاں بے کار بیٹھا فکر اور تشویش سے مرا جا رہا تھا۔ میں نے سوچا کہ فون پر ہی تم دونوں کے بارے میں اندازہ لگانے کی کوشش کی جائے اور اب تم بتا رہی ہو کہ میرا فون ہی تمہارے لیے فیصلہ کن غیبی تائید ثابت ہوا۔"

"میں نہیں مان سکتی۔ یہ ہو ہی نہیں سکتا۔ ایسے اتفاقات صرف فلموں میں رونما ہوتے ہیں۔"

میں اس سے کہہ سکتا تھا کہ فلموں میں تو فلمی ہیرو اپنی ہیروئن کو بچانے کے لیے ماؤتھ پیس کے سوراخ میں گھس کر تاروں پر سفر کرتا ہوا کسی دور افتادہ ریسیور سے بھی برآمد ہو سکتا ہے مگر اس وقت سلطان شاہ کے اغوا کے صدمے سے میرا دل غمگین تھا۔ دیبا کے لوٹ آنے کے بعد میرا ذہن پھر اسی کی طرف بھٹک گیا تھا اور میں دیبا کے سنبھلنے کے بعد اسے بھی وہ بری خبر سنانا چاہتا تھا۔

"تمہیں یقین دلانے کے لیے میں یہ بھی بتا سکتا ہوں کہ اس نے تمہیں ڈارلنگ کہہ کر مخاطب کیا تھا اور تمہیں اکیلے گھر سے خوف زدہ نہ ہونے کا مشورہ دیا تھا۔"

"یہ ناقابلِ یقین واقعہ ہے۔ اتنی دور رہ کر بھی تمہاری چھٹی حس میری ضرورتوں سے باخبر تھی۔ میں اپنی اس خوش قسمتی پر جتنا بھی ناز کروں وہ کم ہے۔"

میری بات کا اعتبار آتے ہی اس کا چہرہ اندرونی مسرت سے کسی انار کی طرح دہکنے لگا۔

"میں اس وقت ایک کرب میں مبتلا تھا۔ تمہارے ساتھ سلطان شاہ بھی خطرے میں پڑ چکا تھا۔ اول خان سے ملنے والی اس بری خبر نے مجھے وحشت زدہ کر ڈالا تھا۔"

"سلطان شاہ!" اس نے بوکھلا کر دہرایا۔ "اسے کیا ہوا؟ وہ کہاں ہے؟"

"جعلی وردیوں میں ملبوس دو مقامی لوگ رد و سفید فام آج علی الصبح اسے فلیٹ سے اغوا کر کے لے گئے ہیں اور پورے شہر میں ان لوگوں کا کوئی سراغ نہیں مل رہا۔"

دیبا نے غیر ارادی طور پر دونوں ہاتھوں سے اپنا سینہ تھام لیا۔ "یہ کیا ہو گیا......؟ میدان خالی ہوتے ہی اس پر ہاتھ ڈالا گیا ہے۔ معلوم ہوتا ہے وہ حرام زادے پہلے سے اس کی گھات میں تھے مگر غزالہ بھی تو وہیں تھی۔ وہ کس حال میں ہے؟ کیا بتا رہی ہے؟"

"خوش قسمتی سے وہ اول خان کی بیوی کے ساتھ تھی اس لیے بچ گئی۔ میرے لیے یہ اندوہناک خبر ناقابل برداشت تھی۔ میں نے تمہیں اس صدمے میں شریک کر کے اپنے دل کا بوجھ ہلکا کیا ہے۔ اس بوجھ سے زیادہ کر مجھے تمہاری فکر ہوئی تھی ورنہ شاید میں رمیش کو فون بھی نہ کرتا۔"

"شاید تمہارے دشمنوں کو بھنک مل گئی ہے کہ اب تم وہاں نہیں ہو۔ ان کے حوصلے بڑھ گئے ہیں۔ تمہیں اسی وقت کراچی چل دینا چاہیے......"

"تم میرے کس دشمن کا ذکر کر رہی ہو؟" میں نے اس سے سرد لہجے میں پوچھا۔

"تو تمہارا خیال ہے کہ سلطان شاہ کو لے جانے والے تمہارے خیر خواہ رہے ہوں گے؟"

"ظاہر ہے کہ وہ دوست نہیں ہو سکتے مگر ان کی شناخت کیا ہے؟"

میرے سوال پر وہ متفکر نظر آنے لگی پھر پرتشویش آواز میں بولی "یوں بات نہیں بنے گی۔ مجھے پورے واقعات بتاؤ۔ ہم سر جوڑ کر کسی نہ کسی نتیجے پر پہنچ ہی جائیں گے۔"

ایک خیال کے تحت میں نے بری طرح چونک کر دیبا کے آس پاس دیکھا پھر سخت لہجے میں اس سے پوچھا "تمہاری خریدی ہوئی کتابیں کہاں ہیں؟ کیا تم سری نواسن کے یہاں چھوڑ آئی ہو؟"

"میں بھول کر بھی ایسی حماقت نہیں کر سکتی تھی۔ ان میں سے ہر کتاب پر بک شاپ کی مہر موجود تھی جو قاتل کا سراغ ثابت ہو سکتی تھی۔ میں کتابوں کے ساتھ نکلی تھی

وہاں سے اغوا لائی تھی۔"

"مگر تم یہاں تو خالی ہاتھ آئی ہو۔" میں نے استعجاب آمیز لہجے میں کہا۔

"بے کار بوجھ لادنے سے کوئی فائدہ نہیں تھا۔ واپسی پر وہ بنڈل میں نے کوڑے دان میں پھینک دیا تھا۔ یہاں تمہارے شہروں کی طرح کچرا گھروں پر کوڑا چھننے والوں کا راج نہیں ہوتا۔ بند کوڑے دان کو ٹرک اٹھا کر لے جاتے ہیں۔ آخر تک کتابوں کا پتا نہیں چل سکے گا۔ ردی میں مل کر وہ بھی ردی ہو جائیں گے۔"

ویرا کی اس وضاحت نے مجھے مطمئن کر دیا اور میں نے اول خان سے ملنے والی معلومات کو اختصار اور اپنے تبصروں کے ساتھ اس کے سامنے دہرانا شروع کر دیا۔

"تم صحیح خطوط پر سوچ رہے ہو۔" تفصیلات سننے کے بعد اس نے اپنا فیصلہ صادر کر دیا۔ "یہ تک موڈسلے یا مدن موہن کے ساتھیوں کا کام نہیں ہو سکتا۔ مدن موہن کی روپوشی کے بعد ان کے حوصلے پست ہو چکے ہیں اور وہ بکھر کر رہ گئے ہیں۔ تک اتنا ہی باخبر ہوتا تو بہت پہلے یہ کارروائی کر گزرا ہوتا۔ اس وقت وہ ویسے بھی سنگاپور گیا ہوا ہے۔ اس وقت کوئی اور ہی قوت میدان میں اتری ہوئی معلوم ہوتی ہے۔"

"وہ تیسری قوت ڈیوڈ اسٹارز کی ہی ہو سکتی ہے۔" تمانے اپنی بات دہرائی۔

"رمیش راستے سے ہٹ چکا ہے۔ کیا بدری ہمارے لیے ایک کام کر سکے گا؟" قدرے توقف کے بعد ایک تفکر آمیز لہجے میں سوال کیا۔

"وہ ہر کام کرے گا لیکن فوری طور پر نہیں۔ رمیش کے قتل کے اثرات بہت دور رس ہوں گے۔ ہر طرف گند اچھلے گا۔ جب تک وہ گرد نہ دب جائے، بدری محتاط رہے گا۔"

"بظاہر وہ ہمارے مخالفوں کا آدمی ہے۔ میں چاہتی ہوں کہ وہ ہمیں صرف ایک نمبر فراہم کر دے۔"

"کس کا؟ ہو سکتا ہے کہ وہ دور رہ کر وہ ایسے چھوٹے موٹے کام کر گزرے۔ رمیش کے قتل کے بعد بدری کے دستے جب تک اس کے نئے مقام کا تعین نہیں کرتے، وہ زیادہ ہاتھ پیر پھیلانے سے گریز کرے گا۔ موجودہ حالات میں یہی حکمت عملی اس کے حق میں بہتر ثابت ہوگی۔"

"ہمیں آرتک ہنٹل کا فون نمبر مل جائے تو پیش رفت تیز ہو سکتی ہے۔" ویرا نے کھوئی کھوئی آواز میں کہا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے اس نے میری بات پر دھیان ہی نہ دیا ہو۔

"آرتک ہنٹل اب راس المیڈا کا جانشین ہے۔ اس کا کوئی ایک ٹھکانا نہیں ہوگا۔"

"ڈیوڈ اسٹارز تیسرے درجے کے چور اچکوں کا گروہ نہیں ہے جس کے ارکان دن میں چار بار ٹھکانے بدلتے ہوں۔ وہ معزز اور مال دار یہودیوں کی تنظیم ہے۔ وہ بالکل مافیا کے انداز میں کام کرتے ہیں اور ان کے بڑے گاڈ فادرز کی طرح جم کر اپنی اپنی حدود میں حکمرانی کرتے ہیں۔ آرتک ہنٹل ان کا نمبر دو ہے۔ اس کا ایک نمبر مل جائے تو کسی نہ کسی طرح اس سے رابطہ ہو ہی جائے گا۔"

"فون پر تم اس کو کیا پیغام دینا چاہ رہی ہو؟" میں نے الجھ کر پوچھا۔

"اس نے فون پر تمہیں۔۔۔ اچھا۔ تم اسے گالیاں دو گے۔ اگر سلطان شاہ اس کے گرگوں کی تحویل میں ہے تو وہ پھٹ پڑے گا۔ ایک بار یقین ہو جائے کہ سلطان شاہ کہاں ہے تو یکسوئی کے ساتھ اس کی بازیابی کی منصوبہ بندی کی جا سکتی ہے۔"

"کوشش کروں گا۔ رمیش کے قتل کے بعد اب بدری پوری طرح ہماری مٹھی میں آ گیا ہے۔ اس کی طرف سے میرا ذہن بالکل صاف ہو چکا ہے۔"

"آج وہ شام تک اپنے ہائی کیشن میں رہے گا۔ کل اس سے ضرور بات کر لینا۔"

"اس کا انحصار کل کے حالات پر ہوگا۔ پتا نہیں رمیش کی بے داغ لاش دریافت ہونے کے بعد حالات کس ڈگر پر چلتے ہیں۔ قانون کے محافظ شاید بھٹک جائیں مگر راوالوں کو اندازہ ہو جائے گا کہ ان کا کوئی بہت طاقتور حریف ان کے خلاف میدان میں اترا ہوا ہے۔"

"تم نے بتایا تھا کہ بدری بھی اسی طرح گردن

توڑنے میں مہارت رکھتا ہے۔"

"ہاں۔ ایک بار اس نے میرے سامنے اپنے اس فن کا مظاہرہ کیا تھا۔ تک موڑ لے کے دو آدمی نادرہ کے مکان کے اطراف میں ان کے اپرٹس کے سگنلز پکڑتے پھر رہے تھے اور خود پکڑے گئے تھے۔ ان میں سے ایک بدری کی ہتھیلی کا شکار ہوا تھا۔"

"یہ بہت مہارت کا کام ہے۔ اپنی جگہ پر ریڑھ کی ہڈی بہت اہم نہیں ہوتی۔ یہ دراصل اندر والے حرام مغز کا حفاظتی خول ہوتی ہے اور یہی حرام مغز دماغ کو جسم سے ملاتا ہے۔ مہروں کی ٹوٹ پھوٹ سے انسان معذور ہو کر بھی زندہ رہتا ہے۔ حرام مغز ٹوٹ جائے تو ایک پل بھی زندہ رہنا محال ہے۔"

"بدری بھی کچھ اسی قسم کی باتیں بتا رہا تھا۔ شاید یہ سبق مارشل آرٹس کی تربیت کا حصہ ہوتے ہوں گے۔" میں نے دلچسپی لیتے ہوئے پوچھا۔

"وار کرتے ہوئے یہ جاننا ضروری ہوتا ہے کہ کس عضو کا کیا فعل ہے اور اس کی ٹوٹ پھوٹ سے حریف کو کتنا نقصان پہنچ سکتا ہے۔ گردن پر نیچے تلے وار کا نتیجہ صرف موت ہوتا ہے۔ بدری سوچ بھی نہیں سکے گا کہ یہ کارنامہ تمہارے بجائے میں نے سرانجام دیا ہے۔"

تھوڑی دیر تک کمرے میں وقت گزارنے کے بعد ہم دونوں ہی ہوٹل سے نکل کھڑے ہوئے۔ ارادہ یہ تھا کہ اول خان سے بات کرنے کے ساتھ ہی کہیں سے شکم پری بھی کر لی جائے گی۔

لندن کے سخت موسم کی وجہ سے وہاں کے بیشتر فون بوتھ بند اور خاصے کشادہ ہوتے ہیں جن کے اوپری حصے میں نصب شیشے کے ذریعے بوتھ کے خالی یا زیر استعمال ہونے کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔ بعض نوعمر جوڑے بلاوجہ ریسیور ہاتھ میں لے کر ان پناہ گاہوں کو اپنی خرمستیوں کے لیے استعمال کرتے ہوئے نظر آتے ہیں اور جانتے بوجھتے ہوئے بھی کوئی ان سے تعرض نہیں کرتا۔

محض اسی غلط ریت کی وجہ سے میں اول خان سے اکیلے میں بات کرنی چاہ رہا تھا مگر روزی میرے ساتھ زبردستی بوتھ میں گھس آئی۔ معاملہ سلطان شاہ کے اغوا کا تھا اور وہ خود بھی اول خان سے براہ راست بہت کچھ پوچھنے کے لیے بے چین تھی۔

نمبر ڈائل کرنے کے بعد گھنٹی کے لیے مجھے خاصی دیر تک انتظار کرنا پڑا اور پھر پہلی گھنٹی بجتے ہی ریسیور اٹھا لیا گیا۔ اول خان نے ریسیور اٹھاتے ہی سمجھ لیا کہ وہ کس کی کال ہو سکتی تھی۔

میری آواز سننے کے بعد وہ بتانے لگا "خفیہ رابطوں کی سر توڑ کوششیں جاری ہیں مگر ابھی تک امید کی کوئی کرن نظر نہیں آئی...... یہ بتاؤ کہ روزی کے مشن کا کیا رہا؟"

اس کی آواز سے مایوسی سی مترشح تھی۔ ناکامی کا پیغام ملتے ہی میرا مقصد پورا ہو گیا تھا۔ میں نے کہا "اس سے بات کر لو۔ وہ میرے ساتھ موجود ہے۔"

میں نے ریسیور روزی کو تھمایا اور بوتھ سے باہر نکل آیا اور اسی کے سہارے ٹیک کر کھڑا ہو گیا۔

اس وقت بھی شہر کا مطلع ابر آلود تھا۔ پھوار وغیرہ نہیں پڑ رہی تھی مگر سرد ہواؤں میں کچھ تیزی آئی ہوئی تھی۔ میں نے ہتھیلیاں آپس میں رگڑنے کے بعد ایک سگریٹ سلگا لی۔

ہر محاذ پر کھیل شروع ہونے کے بعد اس شہر نگاراں کی ہر کشش میرے لیے بے کیف ہو چکی تھی۔ ذہن پر صرف سلطان شاہ کی فکر حاوی تھی۔

میں گرد و پیش کے ماحول سے لاتعلق رہ کر روزی کے نکلنے کا انتظار کرتا رہا۔ وہ کارڈ کے سارے یونٹ ختم کر کے باہر آئی تو اس کے چہرے پر بھی اداسی کا راج تھا۔

فش اینڈ چپس نامی ایک دکان کا سائن بورڈ دیکھ کر میرے قدم اسی طرف ہو لیے۔ پچھلے کئی دن سے فاسٹ فوڈ پر گزارہ کرتے کرتے طبیعت اکتا گئی تھی۔ مچھلی اور آلو کے تلے ہوئے قتلے بھی فاسٹ فوڈ ہی کی ایک قسم میں شمار کیے جاتے تھے لیکن غذائیت اور ذائقے کے اعتبار سے وہ بہت بہتر ثابت ہو سکتے تھے۔

بیئر کی دو بڑی بوتلوں کے ساتھ ہم نے خوب ڈٹ کر مچھلی کھائی۔ یہ حیران کن بات تھی کہ طبیعتوں پر اداسی طاری ہونے کے باوجود ہمارے معدے پوری طرح فعال تھے۔

کھانے کے دوران میں ہم دونوں اپنی اپنی سوچوں میں کھوئے رہے۔ سویرا نے اپنی عادت کے برخلاف اپنی اور ولی خان کی گفتگو میرے کانوں میں انڈیلنے کی کوشش نہیں کی تھی۔

تھوڑی دیر بعد ہم ہوٹل واپس لوٹ آئے۔

☆☆☆

مجھے ٹیلی وژن سے کبھی بھی زیادہ رغبت نہیں رہی لیکن اس دن رات گئے تک میں نے اپنے کمرے کا ٹیلی وژن آن رکھا مگر اس پر پرانے واقعات کی بازگشت کے سوا کوئی نئی ہلچل نظر نہیں آئی۔

ہدری کے بیان کے مطابق اسکول سے سری لواحن کے بچوں کی آمد دو بجے شروع ہو جاتی تھی اور اسی وقت رمیش گروال کی لاش دریافت ہو جانی چاہیے تھی۔

سری لواحن کے بچوں کی عمروں سے لاعلمی کی بنا پر یہ رعایت دی جاسکتی تھی کہ رمیش کے بدن پر زخم یا خون کا کوئی نشان نہ ہونے کی وجہ سے وہ اسے محض بے ہوش ہی سمجھ رہے ہوں اور اس کی ٹوٹی ہوئی گردن بچوں کی نظروں میں نہ آسکی ہو مگر چھ سات بجے گھر کے بڑوں کی واپسی کے بعد اس خبر کو جنگل کی آگ کی طرح تیزی سے سفر کرتے ہوئے ٹیلی وژن اسکرین تک پہنچ جانا چاہیے تھا۔

رات کے گیارہ بجے تک اس بارے میں کوئی خبر نہیں آئی اور باتوں کے لیے ایک فلم شروع ہوگئی تو میں نے اکتا کر ٹیلی وژن بند کر دیا۔

اس دوران میں ہم دونوں باری باری ہوٹل سے نکل کر کراچی سے پانچ مرتبہ رابطہ کر چکے تھے۔ اول خان کسی زخم خوردہ شیر کی طرح اپنے دفتر میں مسلسل موجود تھا اور اپنے آدمیوں کو پورے شہر میں دوڑائے جا رہا تھا مگر کہیں بھی کامیابی نہیں ہو رہی تھی۔

میں نے دس بجے اس سے آخری بار بات کی تو اس وقت کراچی میں رات..... کے دو بجے ہوں گے۔ مجھے اول خان پر ترس آنے لگا۔ اس کی آواز سے تھکن اور بے تحاشا جھنجھلاہٹ تھی۔ میں نے اسے اپنے گھر جا کر چند گھنٹوں کی نیند لینے کا مشورہ دیا لیکن وہ نہ مانا۔

ناامیدی اور مایوسی کے گھور اندھیروں میں وہ نہ جانے کس امید پر دفتر میں موجود بیٹھے رہنے پر مصر تھا۔ وہ میری دسترس سے باہر تھا۔ میں اسے اس کے حال پر چھوڑ کر فون بند کرنے پر مجبور ہو گیا اور اضمحلال کے عالم میں ہوٹل میں لوٹ آیا۔

"حیرت ہے کہ رمیش کے بارے میں مکمل سناٹا ہے۔" ٹیلی وژن بند ہونے کے بعد سویرا نے کہا تھا۔

اس وقت مجھ سے نہ رہا گیا اور میں نے اپنے شبہات پر کھل کر بات کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

"تمہیں یقین ہے کہ تم نے رمیش کو موت کے گھاٹ اتار دیا تھا؟"

"یہ تم پوچھ رہے ہو؟ کیا تم نے فون پر اس کی آخری آواز میں موت کا کرب محسوس نہیں کیا تھا؟"

"ہوسکتا ہے کہ تمہارا وار اوچھا پڑا ہو۔ کسی رگ پر ضرب لگنے کی وجہ سے وہ شخص بے ہوش ہوا ہو اور پھر اسے ہوش آگیا ہو اور ہم بلاوجہ اپنی کامیابی پر ناز کر رہے ہیں۔"

"بے ہوش آدمی کے دل کی دھڑکنیں بند ہوتی ہیں، نہ اس کی نبض تھمتی ہے۔ میں نے سری لواحن کا گھر چھوڑنے سے پہلے پوری طرح اس کی موت کا یقین کر لیا تھا۔ میں اتنی احمق نہیں ہوں کہ اس کی گردن پر محض ایک ہاتھ رسید کر کے خوشی سے بغلیں بجاتی ہوئی لوٹ آتی۔"

"پھر اس کی موت کی خبر کہاں رہ گئی؟ اس پر تو اودھم مچ جانا چاہیے تھا۔"

"میں خود حیران ہوں کہ یہ بلیک آؤٹ کیوں کیا جا رہا ہے؟" وہ دھیرے سے بولی۔

"مغرب میں خبروں کی فراہمی میں مسابقت کی دوڑ جاری رہتی ہے۔ میڈیا آزاد ہیں۔ اچھی اور بری ہر خبر جلد از جلد لوگوں تک پہنچائی جاتی ہے۔ یہاں بلیک آؤٹ کا کوئی تصور نہیں ہے۔"

"تو کیا اس کی لاش زمین نے نگل لی؟ میں تو سوچ رہی تھی کہ رمیش کے قتل پر شام تک اخباروں کے ضمیمے شہر بھر میں پھیل جائیں گے مگر یہاں سب کو سانپ سونگھ گیا ہے۔"

"کہیں نہ کہیں کوئی گڑبڑ ہوئی ہے۔" میں نے دھیرا

کو کوئی جواب دیے بغیر دل ہی دل میں سوچا۔ وہ کوئی ترقی پذیر یا پسماندہ ملک نہیں تھا جہاں متقدر اہل کاروں کی ایک جنبش ابرو پر بڑی سے بڑی خبر کو طاق نسیاں کی زینت بنا دیا جاتا تھا۔

نیند کا غلبہ ہونے سے پہلے ویرا نے ایک مرتبہ پھر ٹیلی وژن کھولا۔ چند منٹ تک پروگرام دیکھتی رہی اور پھر اسی کے ساتھ کمرے کی روشنی بھی گل کر دی۔

ویرا تھوڑی ہی دیر بعد نیند کی پرسکون وادیوں میں کھو گئی مگر میری آنکھوں میں دور دور تک نیند کا کوئی شائبہ تک نہیں تھا۔ رات کے خواب آور اندھیرے میں میرے ذہن میں عجیب عجیب خیالات اور وسوسے مجسم ہو رہے تھے اور اسی کے ساتھ میرے دل کی دھڑکنیں کم و بیش ہو رہی تھیں۔

میں نے وہ ساری رات آنکھوں ہی آنکھوں میں گزار دی۔ جب میرا وہ اضطراب بہت بڑھ گیا تو صبح پانچ بجے میں نے آواز بند کر کے ٹیلی وژن کھول دیا۔

اسکرین پر نظر آنے والی تصاویر سے بڑی حد تک موضوع کا اندازہ ہو رہا تھا۔

خبریں شروع ہوئیں تو میں نے اپنی پوری توجہ اسی طرف مبذول کر دی۔ بدلتی ہوئی تصویری رپورٹوں اور خبر نگاروں کے ساتھ وہ سلسلہ جاری رہا لیکن رمیش اگروال کا چہرہ کہیں نظر نہ آسکا۔

میں نے ٹیلی وژن بند کرتے ہوئے فیصلہ کر لیا کہ دن نکلنے کے بعد میں بدری ناتھ سے فون پر رابطہ کر کے صحیح معلومات حاصل کرنے کی کوشش کروں گا۔ میرا اندازہ تھا صبح نو بجے تک سری نواسن اور اس کے جملہ اہل خانہ گھر سے رخصت ہو چکے ہوں گے۔

سسک سسک کر نو بھی بج گئے۔ ویرا بدستور گہری نیند سو رہی تھی۔ میں نے اس کی نیند میں خلل ڈالے بغیر نہایت خاموشی سے سری نواسن کے گھر کا نمبر ملایا۔ دوسری طرف گھنٹی بجی اور پھر بجتی ہی چلی گئی لیکن کوئی جواب نہیں مل سکا۔ کئی منٹ کے انتظار کے بعد میں نے مایوس ہو کر فون بند کر دیا۔

شب بیداری اور تفکرات کی وجہ سے میری عقل ماؤف ہو رہی تھی۔ میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ لندن میں کیا ہو رہا ہے۔

ایک چھوٹے کریل مرد کی سالم لاش خبروں میں کوئی جگہ پائے بغیر ناپید ہو چکی تھی۔ اس راز پر سے پردہ اٹھانے والا بدری ناتھ اپنی کمین گاہ میں نہیں تھا جبکہ اس سے پہلے سری نواسن کے گھر سے میری ہر فون کال کا جواب ملتا رہا تھا اور بعض اوقات تو خود رمیش ہی فون اٹھایا کرتا تھا۔

میں نے کمرے کا دروازہ کھول کر دیکھا تو روم سروس کی طرف سے فراہم کیا جانے والا اخبار راہداری میں دروازے کے ساتھ رکھا ہوا تھا۔ میں اخبار لے کر سیدھا باتھ روم میں جا گھسا۔

میں نے آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر ڈیلی میل کے پہلے صفحے سے آخری صفحے تک دیکھ ڈالا مگر صبح کے اس موقر اخبار میں بھی رمیش کے قتل کی خبر غائب تھی۔ یہ امکان نہ ہونے کے برابر تھا کہ جو خبر ڈیلی میل کو نہ مل سکی ہو وہ صبح کے کسی دوسرے اخبار میں آ گئی ہو۔ وہاں اخبارات کی بیشتر مقامی اور ملکی خبریں مشترکہ ہوتی تھیں بس خبر نگاری کا انداز اپنا اپنا ہوتا تھا۔ اصل مقابلہ اسکینڈلوں کے میدان میں ہوتا تھا۔ ہر اخبار اپنے قارئین کے لیے روز کوئی نئی، منفرد اور چونکا دینے والی کہانی سامنے لاتا تھا اور اس ضمن میں شاہی خاندان سے وابستہ افراد اور جوڑوں تک کو رگید دیا جاتا تھا۔

مزید صبر اور انتظار میرے بس سے باہر تھا۔ میں نے بدری ناتھ کا کھوج لگانے کے لیے انڈین ہائی کمیشن کے کھنچی والے نمبر پر قسمت آزمانے کا ارادہ کر لیا اور تیار ہو کر کمرے سے نکل کھڑا ہوا۔

بدری کے ساتھیوں میں دو افراد میری آواز اچھی طرح پہچانتے تھے۔ ان میں سے رمیش کا معاملہ شکوک و شبہات کی دھند میں لپٹا ہوا تھا۔ دوسری بملا تھی۔ جس سے میں نے اپنی اصل آواز میں کسی خاتون کی رفاقت کا مطالبہ کیا تھا۔

وہ ایک ایسے سفارت خانے کا معاملہ تھا جو برطانوی سرزمین پر خاصی کامیابی سے اپنی خفیہ سرگرمیاں چلا

تھا۔ یہ علم نہیں تھا کہ انہوں نے آنے والی فون کالز کی شناخت کے لیے اپنے مواصلاتی نظام میں کیا کچھ آلات لگائے ہوئے تھے۔ اس وجہ سے میں نے کال اپنے کمرے کے بجائے پبلک بوتھ سے کرنے کا فیصلہ کیا تھا۔ ایک بار بدری سے میری بات ہو جاتی تو بہت سے معاملات صاف ہو سکتے تھے۔

نمبر ملنے پر خوش قسمتی سے مجھے بیلا کی ہی مانوس آواز سنائی دی۔ مجھے ڈر تھا کہ کہیں ان لوگوں نے اپنا کوڈ نہ بدل لیا ہو مگر میری بدلی ہوئی آواز میں کیتھی کے کوڈ کے ساتھ کیے جانے والے سوال کے جواب میں بتایا گیا کہ بدری دوسرے نمبر پر مل سکتا تھا اور وہ دوسرا نمبر سری تو ان کے گھر کا تھا جس پر تھوڑی دیر پہلے میں ایک ناکام کوشش کر چکا تھا۔

میں نے بوتھ سے دوبارہ وہ نمبر ملایا اور اس بار بدری کی آواز سن کر میرا دل باغ باغ ہو گیا۔

''کیا حال ہے۔ ابھی تم کہاں غائب تھے؟'' میں نے تپاک سے پوچھا۔

''میں ناشتے کا سامان لینے گیا تھا۔'' اس کی آواز سے گرم جوشی غائب تھی۔ ''اس وقت تم مجھ سے کہاں مل سکتے ہو۔ میں تم سے کچھ مشورہ کرنا چاہتا ہوں۔''

''میں سینٹرل لندن میں ہوں۔ جہاں چاہو آجاؤ، میں منتظر رہوں گا۔'' اس نے میرے دل کی بات کہہ دی تھی۔ میں نے فوراً ہی اسے کھلی پیشکش کر دی۔

''پھر ریز ہوٹل کی لابی میں آجاؤ۔ میں آدھے گھنٹے میں پہنچتا ہوں۔''

''لابی کے بجائے باہر ہی مل لو۔'' میں نے اس... برشکوہ ہوٹل کا نام سن کر کہا۔ ''وہاں کے لیے تیار ہونے میں مجھے دیر ہو جائے گی۔''

وہ کسی وجہ سے کسی بڑے ہوٹل ہی میں ملنا چاہتا تھا۔ ہلٹن کا پروگرام طے کر کے میں نے فون بند کر دیا۔

اس وقت میرا لباس نامناسب نہیں تھا۔ میں ہلٹن تو کیا ریز بھی جا سکتا تھا۔ مجھے تھوڑی سی الجھن اپنے بڑھے ہوئے شیو کی وجہ سے تھی جس نے دو دنوں میں داڑھی کا سا روپ دھارا تھا اور نہ مجھے کلین شیو رہنے دیا تھا۔

بدری سے پروگرام طے ہو جانے کے بعد میرے سر پر سے بہت بڑا بوجھ اتر چکا تھا۔ اسے ملنے پر بہت سی گتھیاں سلجھ سکتی تھیں اور میں آرزی نیل کے بارے میں بھی اس سے بات کر سکتا تھا۔

میں نے اپنے ہوٹل کی طرف لوٹنے کا ارادہ ترک کر دیا۔ میرے پروگرام سے واقف ہونے کے بعد ویرا بھی میرے ساتھ چلنے پر مصر ہو سکتی تھی۔ یہ بات خود میں نے ہی اس کے دماغ میں بٹھائی تھی کہ رینش کے قتل کی سازش میں ہمارا ساتھ دے کر وہ ہماری مٹھی میں آچکا تھا اور ہمیں اس کی طرف سے رازداری یا اپنی سلامتی کے بارے میں کوئی موہوم سا خطرہ بھی نہیں رہا تھا۔

تیسری کال میں نے اپنے ہوٹل کے لیے ملائی۔ آپریٹر نے مجھے کمرے سے ملا دیا۔

ویرا نے خالص امریکی لب و لہجے میں ہائے کہہ کر کال وصول کی تھی۔

''میری واپسی میں ذرا دیر ہو گی۔ میری طرف سے پریشان نہ ہو جانا۔'' میں نے بلا کسی تمہید کے کہا۔

''میں پہلے ہی پریشان ہوں، ابھی تک وہ خبر غائب ہے۔ تم اس وقت کہاں ہو؟''

''میں ہوٹل سے کافی دور ہوں۔ امید ہے کہ میری واپسی پر تمہارے سوال کا جواب بھی مل جائے گا۔''

''کیا یہ ممکن نہیں کہ میں بھی تم سے آملوں؟ میں تقریباً تیار ہوں۔''

''آرام سے ناشتا کرو۔ میں نے تمہارا انتظار کیا تو دوسرا آدمی نکل جائے گا۔'' یہ کہہ کر میں نے اس کا جواب سنے بغیر فون بند کر دیا اور دھیمے سروں میں سیٹی بجاتا ہوا بوتھ سے نکل آیا۔

میں خنک موسم میں مزے سے چہل قدمی کرتا ہوا وقت سے پہلے ہی ہلٹن ہوٹل پہنچ گیا۔ اس کی لابی میں اس وقت ایسے مسافر اپنے ساز و سامان سمیت براجمان نظر آرہے تھے جو ہوٹل سے روانگی کے لیے طلب کی ہوئی سواریوں کی آمد کے منتظر تھے۔

لابی کا ایک جائزہ لے کر میں دوبارہ داخلی دروازے تک پہنچا تو بدری ناتھ پورے سوٹ میں ملبوس

اندر داخل ہو رہا تھا۔ لباس سے باوقار نظر آنے کے باوجود وہ اپنے بشرے سے پریشان لگ رہا تھا۔

قریب آتے ہی وہ تپاک سے مجھ سے بغل گیر ہو گیا۔ مغربی سرزمین پر وہ میری اور اس کی پہلی ملاقات تھی۔

"ریستوران میں چلتے ہیں۔" وہ میرا ہاتھ تھام کر ایک راہداری میں مڑ گیا۔

"کیا بات ہے، تم پریشان اور خوف زدہ نظر آ رہے ہو؟" اس کے ساتھ چلتے ہوئے میں نے پوچھا۔

"کل تک میں ایک مسلسل ذہنی عذاب سے گزر رہا تھا۔ اس نے یہاں پہنچتے ہی میرے خلاف ہر ایک کے کان بھرنے شروع کر دیے تھے اور ہر شخص مجھ سے کھنچا کھنچا نظر آنے لگا تھا۔"

"وہ غائب کہاں ہو گیا؟" ریستوران کے نیم روشن ماحول میں پہنچنے کے بعد میں نے پوچھا۔

"وہ بدنیت تھا، اسے وطن کی خاک تک نصیب نہیں ہو سکی۔ آج اس کی ارتھی کو خاموشی بلکہ رازداری سے شمشان چتا میں آگ دکھا دی جائے گی۔"

وہ صبح کا وقت تھا۔ ریستوران میں بیشتر میزیں خالی تھیں۔ بدری ایک دور افتادہ گوشے کی طرف بڑھتا چلا گیا جہاں اردگرد کی ساری میزیں خالی تھیں اور ہم بے فکری سے باتیں کر سکتے تھے۔

"ارتھی جلانے کے لیے اتنی رازداری کی کیا ضرورت پیش آ گئی؟" میز کے گرد بیٹھتے ہوئے میں نے قدرے حیرت سے سوال کیا۔ اس نے ارتھی کا ذکر کر کے میرے اس بدترین خوف کی تردید کر دی تھی کہ وہ اپنی حد سے بڑھی ہوئی خود اعتمادی کے چکر میں رمیش کو محض بے ہوش کر کے چلی آئی تھی۔

"تم نے کام اتنی صفائی سے کیا ہے کہ تمہارے ہاتھ چومنے کو دل چاہتا ہے۔" وہ میرے سوال کو نظر انداز کر کے محبت بھرے لہجے میں بولا۔ "تم علی شیر نہیں علی کے شیر ہو۔ سیدھے ہاتھ سے کام کرتے ہوئے تم نے بائیں طرف سے وار کر کے اتنی صفائی سے اس کا منکا توڑا کہ ابھی حیران رہ گیا۔ تم نے بھی ذکر نہیں کیا کہ میری طرح تم بھی اس فن میں طاق ہو۔"

"کیا ذکر کرتا۔ وقت آیا تو تم نے دیکھ ہی لیا کہ میں کیا کر سکتا ہوں۔ فائر کا دھماکا خطرناک ہو جاتا اس لیے اس پر دوسرا طریقہ آزمایا گیا لیکن اخباروں وغیرہ سے یہ سب کیوں چھپایا گیا ہے؟"

اس نے ایک گہرا سانس لے کر سگریٹ سلگائی پھر بولا "ان کے اپنے کرتوت ان کے گلے پڑ گئے ہیں۔ ہمارا پیچھا کرنے والے دونوں آدمی ابھی تک گرفتار ہیں۔ اگر بات کھل جاتی کہ وہ میرا اور رمیش کا پیچھا کر رہے تھے تو بات بہت دور نکل جاتی۔ مجھ سمیت بہت سے لوگوں کی اصلیتیں بے نقاب ہو جاتیں اور ہمارے خلاف ایک بہت بڑا سیاسی اسکینڈل کھڑا ہو جاتا۔"

میرے لیے بدری ناتھ کا وہ انکشاف نیا نہیں تھا۔ وہ سارے امکانات میری نظروں میں تھے اور میں ان کے بارے میں کھل کر بدری سے تبادلہ خیال کر چکا تھا۔

چائے کے ساتھ ناشتے کے ہلکے سے لوازمات کا آرڈر دینے کے بعد میں اس بارے میں بدری سے دیر تک کرید کرید کر سوالات کرتا رہا۔ مجھے توقع تھی کہ شاید اس طرح کوئی نئی بات سامنے آ جائے لیکن اس کے جوابات میں صرف وہی باتیں تھیں جو میرے ذہن میں موجود تھیں۔

"رمیش کی لاش سری نواسن کے کسی بچے نے دیکھی ہو گی پھر یہ خبر اس قدر پوشیدہ کیسے رہی اور یہ فیصلہ کس کا تھا؟" سارے امکانات ٹٹولنے کے بعد میں نے پوچھا۔

"لاش سب سے پہلے سری نواسن کے بارہ سالہ بیٹے نے دیکھی تھی۔ زخم یا تشدد کا کوئی نشان نہ ہونے کی وجہ سے وہ یہ سمجھا کہ رمیش پر اچانک کوئی دورہ پڑا ہے۔ بچے اپنے باپ کی پراسرار پیشہ ورانہ سرگرمیوں کے تقاضوں سے خاصے باخبر ہیں۔ اس نے کسی گھبراہٹ کا مظاہرہ کرنے کے بجائے فوراً فون پر اپنے باپ کو خبر دی اور وہ میرے اور ڈاکٹر کے ساتھ ہائی کمیشن کی ایمبولینس لے کر اپنے گھر پہنچ گیا۔ ڈاکٹر نے پہلی نظر ڈالتے ہی رمیش کی موت کا اندازہ لگا لیا۔"

"یہ فیصلہ کب ہوا کہ اس کی موت کی خبر کو دبا دیا جائے گا؟" میں نے پوچھا۔

"مسٹری تو اس نے دفتر چھوڑنے سے پہلے ہائی کمشنر کو ابتدائی اطلاع سے باخبر کر دیا تھا۔ رمیش کی موت کی طبی تصدیق ہو جانے کے بعد اس نے دوبارہ اپنے افسر اعلیٰ سے رابطہ کیا تو اسے حکم ملا کہ رمیش کو بے ہوش ظاہر کر کے فوری طور پر ہائی کمیشن میں منتقل کر دیا جائے۔"

"یہ قانون کی ایک سنگین خلاف ورزی ہے۔" میں نے اسے یاد دلایا۔

اس کے ہونٹوں پر ایک پھیکی سی مسکراہٹ پھیل گئی۔

"اس کا قتل کون سا قانون کے مطابق تھا۔ بڑے اور سنگین الزامات سے گردن بچانے کے لیے یہ فیصلہ ناگزیر تھا۔"

"اور اس فیصلے کو عملی جامہ پہنانے میں تم پوری طرح شریک تھے؟" میں نے پوچھا۔

"مجبوری تھی۔" وہ شانے اچکا کے بولا "اپنے وطن سے باہر ہائی کمشنر یا سفیر ہی ہم لوگوں کا سب سے بڑا حاکم ہوتا ہے اور اس کے فیصلوں پر ہمیں سر جھکانا پڑتا ہے۔"

"اس طرح تمہارے دوسرے سیکرٹ ایجنٹوں میں بددلی نہیں پھیلے گی۔"

"ہم لاش لے کر ہائی کمیشن پہنچے تو وہاں اہم عہدے داروں کو اعتماد میں لے کر یہ طے کیا جا چکا تھا کہ رمیش کے قتل کو اتفاقی موت کا رنگ دے کر واقعے کو دبا دیا جائے گا۔ ان سب کو اندازہ تھا کہ خبر پھیلنے سے کیسی تباہی آسکتی ہے۔" اس نے بتایا۔

"یہ سب باتیں قابلِ فہم ہیں لیکن بہت سے لوگوں کی نظروں میں رمیش قومی ہیرو رہا ہوگا۔ اس کی لاش کو وطن بھیجنے کے بجائے یہاں گمنامی کے عالم میں کیوں ٹھکانے لگایا جا رہا ہے۔"

"اس پر طویل اور تلخ مب... ہوئے ہیں۔" اس نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "ہمارے سامنے اس کے سوا کوئی راستہ نہیں تھا۔ ہم بند گلی میں پھنسے ہوئے تھے۔"

"ہائی کمیشن کے لیے یہ کوئی مسئلہ نہیں ہونا چاہیے تھا۔" میں نے رائے ظاہر کی۔

"مجبوری یہ تھی کہ رمیش کوئی سفارتی ملازم نہیں تھا۔ ہم دونوں بھارت کے عام شہری پاسپورٹ پر یہاں پہنچے تھے۔ اس کی لاش انگلینڈ سے باہر لے جانے کے لیے اس کے پوسٹ مارٹم کی سرکاری رپورٹ کی موجودگی لازمی تھی۔ پوسٹ مارٹم ہوتا تو ٹوٹی ہوئی گردن سے قتل کا راز فاش ہو جاتا۔" لمحہ بھر کے لیے خاموش ہو کر اس نے اپنی بات جاری رکھی "اگر وہ سفارتی ملازم ہوتا تو ہائی کمشنر کی صوابدید پر اس کی لاش کو کسی بھی طبی معائنے کے بغیر وطن لے جایا جا سکتا تھا۔"

وہ عجلت میں کیے ہوئے فیصلے نہیں تھے۔ اغلباً ہائی کمیشن کے اعلیٰ دماغوں نے بہت دور تک غور و خوض کرنے کے بعد وہ حکمتِ عملی اختیار کی تھی۔

"پھر اب اس کی موت کا کیا جواز ہوگا؟" میرے لیے کئی سوال اس وقت بھی تشنہ تھے۔

"دنیا کے ہر خطے میں روزانہ ہزاروں آدمی اچانک مر جاتے ہیں۔ کسی اچانک دورے میں وہ بھی مر گیا اور اس کی لاش کو کہیں ٹھکانے لگا دیا گیا۔"

"بعد میں اس کی لاش کی باقیات کے جائزے سے اصلیت کا پتا چل سکتا ہے۔"

"جب تک کوئی مخبری نہ کرے ایسا نہیں ہو سکتا۔ پھر سب سے بڑی بات یہ ہے کہ ہم اپنے مردوں کو دفنانے کے بجائے شمشان گھاٹ میں جلاتے ہیں۔ جلتی ہوئی چتا میں جب مردہ اٹھنتا ہے تو لکڑیوں سے اسے جگہ پر روکا جاتا ہے۔ وہ لکڑیاں ٹوٹی ہوئی گردن کا ہر نشان مٹا دیں گی۔ ویسے بھی چتا سرد ہونے کے بعد وہاں مردے کی راکھ کے سوا کچھ باقی نہیں رہتا۔ وہ راکھ مرتبان میں بھر کر اس کے گھر والوں کو بھیج دی جائے گی۔"

اندھیر ہی اور سفاکی کی انتہا تھی۔ تمدن میں موجود چیدہ چیدہ سفارتی عناصر ... کسی کو بھنک بھی نہیں مل سکی تھی کہ رمیش کے ساتھ کیا ہوا تھا۔

"ایک طویل رفاقت کے بعد اس کے بچھڑنے پر تمہیں تھوڑا بہت قلق تو ضرور ہوا ہوگا۔"

"وہ تو ہوتا ہی ہے لیکن ایک جنگلی میں سرطان ہو جائے تو آدمی اسے پال کر اپنی جان کا خطرہ مول نہیں لیتا کٹوا دیتا ہے۔ یہ بھی بدنیتی ہی مجبوری تھی۔ یہ سیکرٹ ایجنٹوں کی زندگی کا وہ تاریک اور دردناک پہلو

ہے جو انجام سے پہلے کبھی سامنے نہیں آتا۔" وہ غمگین اور بوجھل آواز میں بولا۔

"اس کی ارتھی کے ساتھ شمشان گھاٹ کی طرف جاتے ہوئے شاید تمہارا دکھ کچھ اور بڑھ جائے لیکن وہ اسی انجام کا حق دار تھا۔ جو شخص اپنے دوست کا دشمن بنے، وہ انسانیت کی سطح سے گر چکا ہوتا ہے۔ یہ تمہارا رضاکارانہ فیصلہ نہیں تھا۔ اس نے تمہیں مجبور کر دیا تھا۔"

"مجھے بچوں کی طرح بہلانے کی ضرورت نہیں۔" اس نے دبلی سی ہنسی سے کہا "میں ہر قدم سوچ سمجھ کر اٹھاتا ہوں اور گزر جاتا ہوں تو پھر پلٹ کر نہیں دیکھتا۔ اس کی ارتھی کو کوئی پروٹوکول نہیں دیا جائے گا۔ بس چند آدمی ساتھ جائیں گے اور میرے لیے یہ باب ہمیشہ کے لیے بند ہو جائے گا۔"

"پھر تم کس لیے پریشان ہو اور مجھ سے کس بارے میں مشورہ کرنا چاہ رہے تھے؟"

اس نے چونک کر میری طرف دیکھا پھر سر جھکا لیا۔ اسی وقت بلٹن کی خوبرو ویٹرس ہم دونوں کے لیے ناشتے سمیت آ موجود ہوئی اور میز سجانے میں مصروف ہو گئی۔

"تم باہر کے آدمی ہو۔ تمہاری سوچ کے اپنے رخ ہیں۔" ویٹرس کے چلے جانے کے بعد بدری نے میرے سوال کے جواب میں بولنا شروع کیا "تمہارے لیے یہ قصہ نمٹ گیا مگر میری پریشانیاں بڑھ گئی ہیں۔ پورے ہائی کمیشن میں یہ سوال گردش کر رہا ہے قاتل کون ہے۔ یہ بات تقریباً ثابت ہو چکی ہے کہ گیتا، جمو چندت کی کوئی سے مری لیکن چندت کو مارنے والا کون تھا اور اب رمیش اس کا نشانہ بنا ہے۔ وہ لوگ ان واقعات کو ایک ساتھ دیکھ رہے ہیں جبکہ تم گیتا اور جمو سے لاتعلقی ظاہر کر رہے ہو۔"

"تم سکون سے تماشا دیکھتے رہو۔ تمہیں کیا پریشانی ہے؟" میں نے پوچھا۔

"یہ کھوج لگانے کے لیے جو ٹیم بنائی گئی ہے اس میں میرا نام بھی شامل ہے۔"

"یہ بہت اچھی بات ہے۔ اس کا مطلب ہے کہ اب تم پر اعتماد کیا جا رہا ہے۔"

"ہاں۔ رمیش کے قتل نے سب کا اطمینان رخصت کر دیا ہے۔ لوگ مجھ سے کھل رہے ہیں۔ ... سے یقین دلانے کی کوششیں کی جا رہی ہیں کہ لندن پہنچنے کے بعد میری نگرانی نہیں بلکہ حفاظت کا بندوبست کیا گیا تھا اور اس کی وجہ یہ تھی کہ میرے آنے سے پہلے گیتا اور جمو پراسرار حالات میں مار دیے گئے تھے۔"

"یہ حالات میں بہتری کے آثار ہیں، ان پر تمہیں خوش ہونا چاہیے۔"

"اس وقت میں خلا میں معلق ہوں۔ مجھے ... چھٹی ملی ہوئی ہے۔ میرے کیریئر کا انحصار بنک کے فیصلے پر ہے۔ پتا نہیں وہ رمیش کی موت پر کس ردعمل کا مظاہرہ کرتا ہے۔"

"کل تک تمہیں بنک مولا کی خوشنودی کی ذرا بھی پروا نہیں تھی اور تم امریکا کے بجائے بھارت جانے کے لیے آمادہ نظر آ رہے تھے۔" میں نے متحیر ہو کر پوچھا۔

"وہ اس وقت کی باتیں تھیں جب رمیش زندہ تھا اور میرے لیے سوہان روح بنا ہوا تھا۔ اس کا کانٹا نکلنے کے بعد میری ترجیحات بدل گئی ہیں۔ میرا خیال ہے کہ ہفتوں سے دن رات رمیش کے ساتھ رہ کر میں ذہنی طور پر بیمار ہونے لگا تھا۔ اب میں مثبت انداز میں سوچ رہا ہوں۔"

"تیر کمان سے نکل چکا ہے۔ اب تمہیں صرف انتظار کرنا ہوگا۔ پتا نہیں تمہاری بدلی ہوئی ترجیحات میں میری اور بنک کی کیا پوزیشن ہے؟" میں نے متردد ہو کر کہا۔

وہ دیر سے ہنس پڑا "تم نے دیکھ ہی لیا کہ میں کتنا متلون مزاج ہوں۔ میں اپنے بدخواہ کو دنیا کے آخری سرے پر بھی نہیں چھوڑ سکتا۔ رمیش نے میرا راستہ کاٹنے کی کوشش کی اور آج جل کر راکھ ہو جائے گا۔ اسی طرح بنک نے بھی میرے سینے میں ناسور ڈالے ہوئے ہیں۔ جب بھی میرا داؤ چل گیا، اس کا انجام رمیش سے بدتر ہی ہوگا۔ وہ ذہنی طور پر مجھے اپنی انگلیوں پر نچا رہا ہے۔"

"تم چاہو تو اس کے خلاف ابھی سے اپنا کھیل شروع کر سکتے ہو۔"

"مجھے اکسا رہے ہو یا تمہارے ذہن میں کوئی ... آ گئی ہے؟" اس نے غور سے میری طرف دیکھتے ہوئے

...پوچھا۔ "تم نے کبھی ڈیوڈ اسٹارز کا نام سنا ہے؟" میں نے
...س کی طرف جھک کر پوچھا۔
"ہم لوگ اسے یہودی مافیا کہتے ہیں۔ پچھلے چند
...رسوں میں انھوں نے اچانک ہی بے پناہ طاقت حاصل
...کی ہے مگر ان کے عزائم ابھی تک زیادہ واضح نہیں
...ہو سکے۔ تمہیں اچانک ان کا خیال کیوں آ گیا؟"
"اُڑتی اڑتی خبریں ملی ہیں کہ تنگ موڑے کو ڈیوڈ
...اسٹارز کے سربراہ کے اشارے پر ہی پاکستان میں مامور کیا
...گیا ہے اور دونوں میں اب بھی قریبی رابطہ ہے۔"
"یہ خبر تمہیں کہاں سے ملی؟" اس نے چائے کا
...گھونٹ لے کر گمبھیر آواز میں پوچھا۔
"میرے اپنے بھی کچھ ذرائع ہیں۔ کراچی میں یہ
...بات میرے علم میں آ چکی تھی۔"
"سچ سچ بتاؤ کہ تم کون ہو؟" اس نے جوشیلی آواز
...میں کہا۔
"مقامی سطح پر چھوٹے موٹے جرائم کرنے والا کوئی
...شخص دنیا بھر کے معاملات کے بارے میں اتنا باخبر نہیں
...ہو سکتا۔"
"یہ تمہارا نہیں، تمہاری بدلتی ہوئی ترجیحات کا اثر
...ہے کہ آج تمہیں مجھ پر بھی شبہ ہو رہا ہے۔" میں نے منہ بنا
...کر خشک لہجے میں جواب دیا۔ "ارد گرد رونما ہونے والے
...واقعات سے باخبر رہنا گناہ تو نہیں ہے۔"
"ہر خبر کا ایک پنا حلقہ ہوتا ہے۔ عام آدمی کے لیے
...جو باتیں اہم راز ہوتی ہیں، طاقتور حلقوں میں لوگ کھل کر
...ان پر باتیں کرتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ بعض اوقات تم
...اچانک ہی اتنی بڑی بڑی باتیں کر جاتے ہو جو مجھے چونکا
...دیتی ہیں۔ یہی معاملہ ڈیوڈ اسٹارز کا ہے۔"
"جب تم چونکتے ہو تو تمہیں میرا چہرہ بدلا ہوا نظر آتا
...ہے؟" میں نے مسکرانہ انداز میں پوچھا۔
"مجھے بے اختیار رڈینی کا خیال آ جاتا ہے۔ اس کے
...بارے میں ہمیں خاص طور پر بریفنگ دی گئی تھی۔ وہ بہت
...باخبر اور خطرناک آدمی ہے اور اکثر مقابلوں میں کھل
...کے سامنے منہ دیتا ہے۔"

"کاش میں وہی ہوتا۔" میں نے حسرت سے کہا
"کبھی کبھی ایسے شبہات کا اظہار کرتے رہو۔ اس طرح مجھے
اپنی بڑائی کا احساس ہونے لگتا ہے۔"
"تم تنگ موڑے کے خلاف کسی کھیل کا ذکر
کر رہے تھے؟"
اس نے مجھے یاد دلایا۔
"ہو سکے تو ڈیوڈ اسٹارز کے سربراہ سے رابطے کا کوئی
سراغ لگاؤ۔"
"اب تم مجھے ایک بار پھر شبے میں ڈال رہے ہو۔
اس کام کیا بگاڑ سکتے ہو؟"
"وہی جو تم تنگ موڑے کا بگاڑنا چاہ رہے ہو۔"
میں نے ترکی بہ ترکی جواب دیا۔
"اگر تم کوئی بات چھپانا چاہ رہے ہو تو میں تمہیں
اس کے اظہار پر مجبور نہیں کروں گا۔" اس نے سپاٹ لہجے
میں کہا۔ "یہ زیادہ پرانی بات نہیں ہے ڈیوڈ اسٹارز کا راس
الحمیدا پراسرار حالات میں کراچی کے مضافات میں مارا گیا
تھا اسی کے ایما پر ہمیں کراچی بلایا گیا تھا۔"
"آج سے پہلے تم نے کبھی مجھ سے ڈیوڈ اسٹارز کے
حوالے سے بات نہیں کی تھی۔"
"اس کی نوبت ہی نہیں آئی۔ آپس میں افہام و تفہیم
کا رشتہ دھیرے دھیرے پروان چڑھتا ہے۔ ہو سکتا ہے
کہ میں نے ڈیوڈ اسٹارز کا ذکر نہ کیا ہو لیکن دوسری ہر بات
تمہارے علم میں ہے۔ ہمیں کراچی کے نیلو رنا ئی گھاٹ پر
پرنس ساگا نے خوش آمدید کہا تھا اور وہ راس الحمیدا کے لیے
کام کر رہا تھا۔ ان دونوں کی موت کے بعد ہی ہم حاجی
دل مراد کے ڈیرے سے بھٹکتے ہوئے تم تک پہنچے
تھے۔ یہ......"
اس نے اپنی صفائی میں بولنا شروع کیا۔ میرے
ذہن میں ماضی قریب کے وہ تمام واقعات تازہ تھے۔ ان
کو دہرانا وقت ضائع کرنے کے مترادف تھا اس لیے میں
نے فوراً ہی اس کی بات کاٹ دی۔ "غنیمت ہے کہ یہ سارا
پس منظر تمہیں یاد ہے۔ میں کراچی کا رہنے والا ہوں۔
اتنے واضح اشارے موجود ہوتے ہوئے بھی میں
تمہارے، تنگ اور ڈیوڈ اسٹارز کے بارے میں یہ نہ سمجھتا تو

یہ میری نااہلی تھی۔''

''میرے سامنے تم ہمیشہ خود کو کام سے کام رکھنے والا آدمی ظاہر کر کے ان باتوں سے انجان بنے رہے۔'' اس بار اسے مجھ سے شکوہ کرنے کا موقع مل گیا۔

''آپس میں انعام و تفہیم کا رشتہ دھیرے دھیرے پروان چڑھتا ہے۔'' میں نے اس کی کہی ہوئی بات اسی کو لوٹا دی اور وہ بے ساختہ ہنسنے لگا۔

''میرا خیال ہے کہ ہمارے درمیان اب ساری تلخ باتیں کھل چکی ہیں۔'' ہنسی تھمنے کے بعد وہ بولا۔

''ہاں۔ یہ یاد رکھنا کہ راس المیڈا کراچی میں بلا سبب نہیں مارا گیا تھا۔ وہ کراچی بلکہ پاکستان میں گہری دلچسپی لے رہا تھا۔ زیر زمین دنیا کے بہت سے لوگوں نے اس سے بہت مال کمایا تھا۔ تمہیں کچھ کرنا ہے تو ڈیوڈ اسٹارز کے بارے میں ہر وقت آنکھیں کھلی رکھنی ہوں گی۔''

''ایسے منظم گروہوں میں ہر وقت اور ہر سطح پر متبادل قیادت دستیاب ہوتی ہے۔ راس المیڈا کی جگہ کوئی نہ کوئی لے چکا ہوگا۔ میں اس کے بارے میں معلوم کرتا ہوں۔''

''حیرت ہے کہ تم پیشہ ور ہو کر بھی اتنے بے خبر ہو۔'' میں نے تعجب سے کہا۔

''کراچی میں، میں محصور ہو کر رہ گیا تھا۔ بنک کے سوا کسی سے میرا کوئی رابطہ نہیں تھا پھر خبریں کہاں سے ملتیں۔ اس حصار سے نکل کر ہی میں نے ریشم سے چھٹکارا حاصل کیا ہے۔ رابطے بحال ہوں گے تو تم مجھے بے خبری کا طعنہ نہیں دے سکو گے۔''

''میں تمہیں بتائے دیتا ہوں کہ راس المیڈا کے جانشین کا نام اسحاق گھنی ہے۔''

''اسحاق گھنی!'' اس نے حیرت سے دہرایا۔ ''یہ تو مجھے دلی یا بمبئی کے کسی بدمعاش کا نام معلوم ہوتا ہے۔ شاید تم مذاق کر رہے ہو؟''

''میں بری طرح سنجیدہ ہوں۔ امریکا میں اسے آئزک ہنل کہا جاتا ہے۔''

''آئزک ہنل!'' اس کے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی آواز برآمد ہوئی ''اب جلد ہی کام بن جائے گا۔ ہنل میں ایک مخیر اور کروڑ پتی یہودی ڈیوڈ اسٹارز کی نمائندگی کرتا ہے۔ نام معلوم ہو جانے کے بعد میں اس سے براہ راست آئزک ہنل کا فون نمبر لے سکتا ہوں۔''

''یہ کام تم فون پر ہی کرو گے؟'' میں نے دھڑکتے دل کے ساتھ پوچھا۔

''اس کے سوا کیا صورت ہو سکتی ہے۔ فوراً ہی جواب مل جائے گا۔'' وہ بولا۔

''پھر اس نیک کام میں دیر مت کرو۔'' میں نے اپنی جیب سے فون کارڈ نکال کر اس کے سامنے ڈالتے ہوئے کہا ''اسی وقت ہوٹل کی لابی سے اسے فون کر ڈالو۔ یہ بہت ضروری ہے۔''

اس نے ہچکچاہٹ کے عالم میں اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈالی تو میں نے اسے ٹوک دیا ''اس وقت وہاں دوپہر ہو چکی ہوگی۔ بھارت کا وقت یہاں سے ساڑھے چار گھنٹے آگے ہے۔ جو کام اس وقت ہو سکتا ہے اسے بعد کے لیے نہ رکھو۔''

وہ کارڈ لے کر مسکراتا ہوا ریستوران کے دروازے کی طرف چل دیا۔ میں آرام دہ کرسی کی پشت گاہ سے ٹیک لگا کر سگریٹ سلگانے میں مصروف ہو گیا۔

میرے اندازے کے برعکس جدری تھوڑا تاخیر سے واپس آیا اور اس نے آتے ہی ایک رقعہ میرے سامنے ڈال دیا۔ اس پر صرف ایک بڑا نمبر لکھا ہوا تھا۔

''یہ نیویارک میں آئزک ہنل کے دفتر کا فون نمبر ہے۔ یہ خیال رکھنا کہ نیویارک یہاں سے چار گھنٹے پیچھے ہے۔ اس وقت وہاں صبح ہو رہی ہوگی۔''

میں نے اس کا دیا ہوا رقعہ احتیاط سے موڑ کر جیب میں رکھ لیا۔ وہ کامیابی مجھے خلاف توقع حاصل ہوئی تھی اور اب میرا ذہن سلطان شاہ کی طرف بھٹکنے لگا تھا۔

''تم نے ایک کام کے لیے کہا اور میں نے اسے پورا کر دیا۔'' جدری کہہ رہا تھا ''اب تو مجھے بتا دو کہ آئزک ہنل کے بارے میں تمہارا کیا پروگرام ہے؟''

''میں ڈیلی بن کر اسے امریکا پہنچنے کی دھمکی دینا چاہتا ہوں۔'' میں نے اسے ٹالنے کے لیے بغیر سوچے سمجھے کہہ ڈالا مگر وہ میری اس بات پر کھل اٹھا۔

''یہ کام ضرور کر گزرو۔ اگر مجھے امریکا جانے کا

پروانکل گیا تو وہاں ہم جو کچھ کریں گے اسے ڈیلی کی آڑ مل جائے گی۔ لوگوں کے ذہنوں پر کسی بڑے بدمعاش کی دہشت ہو تو چھوٹے موٹے لفنگوں کی کارروائیاں بھی اس کے کھاتے میں ڈال دی جاتی ہیں اور سب بچے رہتے ہیں۔"

"تم مبالغے سے کام لے رہے ہو۔ میرا خیال ہے کہ ڈیلی ابھی اتنا بڑا عالمی دہشت گرد نہیں بنا ہے کہ اس کے نام سے لوگ تھرانے لگیں۔"

"برصغیر کے باسیوں میں یہ ایک عام خرابی ہے کہ وہ اپنے ہم عصروں کی ذرا بھی قدر نہیں کرتے۔" اس نے افسردگی سے کہا "تم ڈیلی کے بارے میں جاننا چاہتے ہو تو فیڈل کاسترو اور ڈان کارلوس کے ساتھیوں سے پوچھو۔ ووڈال، کرنل جیسی جونز اور بھنڈرانوالہ تمہیں اس کے بارے میں بتائیں گے۔ وہ چھلاوے کی طرح اپنے دشمنوں پر کہیں بھی حملہ آور ہوتا ہے اور انہیں تہس نہس کر کے غائب ہو جاتا ہے۔ اس سے نہ جانے کتنی بڑی بڑی وارداتیں منسوب ہیں لیکن ریکارڈ پر اس کی تصویر تک دستیاب نہیں ہے۔ کسی کی بڑائی کا اس سے بڑا ثبوت کیا ہو سکتا ہے۔"

"بس بس، اب میرا دماغ زیادہ خراب مت کرو۔" میں اپنی جھونک میں کہہ گیا۔

"کیا مطلب؟" وہ بوکھلا کر بے اختیاری سے میری طرف گھورنے لگا۔

"مطلب یہ ہے کہ کہیں میں اس سے بہت زیادہ متاثر ہو کر خود ہی ڈیلی ہونے کا دعویٰ نہ کر بیٹھوں۔" میں نے شپٹاتے ہوئے انداز میں جلدی سے وضاحت کی اور اٹھنے لگا۔

"میرے سامنے یہ دعویٰ کرو یا نہ کرو، آتزک بیل کے دماغ پر یہ دہشت ضرور سوار کر دو۔ مجھے یقین ہے کہ آتزک بیل امریکا گیا تو اس کے ساتھ کچھ وقت ضرور گزارا ہوگا۔"

"وہ میرا کام ہے۔ اس طرف سے تم مطمئن ہو جاؤ۔" میں نے اسے یقین دلایا پھر پوچھا "ابھی تم سری نواسن کے گھر پر ہی رہو گے یا تمہارا ٹھکانا بدل جائے گا۔"

"فی الحال ہر چیز جوں کی توں ہے۔ صرف رمیش گھٹ گیا ہے۔ اب کم از کم مجھے اپنا فون نمبر ضرور دے دو۔ کسی وقت اچانک کوئی نادر شاہی حکم نازل ہو جائے تو تم سے رابطہ تو ہو سکے گا۔"

میں نے لمحہ بھر کے لیے سوچا پھر کہا "نمبر میں دے دوں گا لیکن اسے تم جلد از جلد رٹ لو گے۔ اسے کہیں درج نہ کرنا۔ ہو سکتا ہے کہ کچھ نادیدہ آنکھیں تمہاری نگرانی کر رہی ہوں۔"

"میرا ستارہ گردش میں ضرور آیا ہوا ہے مگر یہ نہ بھولو کہ میں را کا اسٹار سیکرٹ ایجنٹ بدری ناتھ ہوں۔" وہ میری طرف جھک کر جذباتی لہجے میں بولا "میری نگرانی ہو رہی ہوتی تو میں اس وقت تم سے ملنے کا خطرہ ہرگز مول نہ لیتا۔ کل کلاں کو کوئی میرے اوپر مسلط کر دیا جائے تو یہ دیگر بات ہے۔ میں چاہتا تو ایسے لوگوں کو چٹکیوں کا [illegible] سکتا ہوں۔"

"یہاں آنے کے بجائے تم نے مجھے سری نواسن کے گھر کیوں نہیں بلا لیا؟"

"اس میں تمہاری بہتری پنہاں ہے۔ میں نہیں چاہتا کہ فی الحال لندن میں کوئی تم کو میرے حوالے سے پہچانے۔ ایک احتیاط ممکن ہو تو اس پر عمل کرنا ہی بہتر رہتا ہے۔"

"یہی بات تھی تو یہ ملاقات کہیں بھی ہو سکتی تھی۔ تم رٹز یا ہلٹن میں ملنے پر مصر کیوں تھے؟"

"یہ بھی ایک مصلحت تھی۔" وہ ہلکی سی معنی خیز ہنسی کے ساتھ بولا "لندن میں بھارتی ایک بڑی تعداد میں آباد ہیں اور چپے چپے پر پائے جاتے ہیں لیکن مجموعی طور پر ہم ایک کفایت پسند یا کنجوس قوم ہیں۔ ان مہنگے ہوٹلوں میں شاید ہی کوئی بھارتی کھانے پینے کے لیے آتا ہوگا۔ سستے تفریحی مقامات پر تمہیں ان کی ریل پیل ملے گی۔"

"خوب!" میں نے اس کی وضاحت سے لطف اندوز ہوتے ہوئے کہا "اگر تمہارا مشاہدہ اتنا ہی وسیع ہے تو پاکستانیوں کے بارے میں تمہارا کیا خیال ہے؟"

"تم بادشاہ لوگ ہو۔" اس نے بے ساختہ جواب دیا "دنیا کہتی ہے کہ غربت میں ہمارے بعد اگلا نمبر تمہارا

ہے۔ ہوسکتا ہے کہ تمہاری قوم غریب ہو لیکن لوگ مال دار ہیں۔ شہزادوں کی طرح دل کھول کر ہر جگہ پیسہ لٹاتے ہیں۔"

میرے اشارے پر ویٹرس پہلے ہی ایک خوب صورت فولڈر میں اپنا بل رکھ گئی تھی۔ میں نے اس کا جائزہ لیتے ہوئے کہا "تم یہ سب نہ کہتے تب بھی چائے کا بل میں ہی ادا کرتا۔"

وہ اپنے سر کو زور زور سے نفی میں ہلاتے ہوئے خجالت سے ہنسنے لگا۔

بل اور ٹپ کی رقم فولڈر میں چھوڑ کر ہم ریستوران سے باہر آئے تو بدری ناتھ نے الوداعی مصافحے کے لیے ہاتھ آگے بڑھا دیا۔

"آؤ یہاں سے ساتھ ہی نکلتے ہیں۔" میں نے بے تکلفی سے پیشکش کی۔

"تم جاؤ، میں بعد میں باہر نکلوں گا۔ کوئی بات باقی رہ گئی ہے تو ایک ساتھ باہر نکلنے کا خطرہ مول لیے بغیر ہم تھوڑی دیر تک یہیں کھڑے باتیں کر سکتے ہیں۔"

"اگر یہ محض احتیاطی تدبیر ہے تو تم چلے جاؤ۔" میں نے گرم جوشی سے ہاتھ ملاتے ہوئے جواب دیا۔ "میں اسحاق تھمبی کو پہلی خوراک دے کر یہاں سے نکلوں گا۔"

"آئندہ آپس کی گفتگو میں اس کا یہی نام استعمال کریں گے بلکہ صرف تھمبی بھی کافی ہوگا۔ تم نے اس کے نام کا بہت موزوں ترجمہ کیا ہے۔ صبح صبح خوراک ملتے ہی اس کی طبیعت جھک ہو جائے گی۔"

وہ نکاس کے راستے کی طرف چل دیا اور میں راہداری کے اس حصے کی طرف بڑھ گیا جہاں ایک ڈیسک پر ہوٹل کے ایکسچینج سے منسلک انٹرکام رکھے ہوئے تھے۔ اس سے ذرا آگے وہ پبلک فون بوتھ نظر آ رہے تھے۔ ان میں سے ایک کارڈ فون تھا، دوسرے کے لیے ریزگاری ضروری تھی۔

کلکتے کے لیے کال کے بعد بھی میرے کارڈ میں کافی یونٹ باقی تھے جو کارڈ کے سلاٹ میں جاتے ہی انسٹرومنٹ کی اسکرین پر روشن ہو گئے اور میں نے بدری کا دیا ہوا پرچہ نکال کر نیو یارک کا نمبر ملانا شروع کر دیا۔

انگلینڈ سے امریکا رابطے کے لیے زیرو ون زیرو ون کا کوڈ نہ جانے کیسے میرے ذہن میں اٹکا رہ گیا تھا۔ نیو یارک کا کوڈ اور نمبر پرچے پر موجود تھا۔

وقت کے نمایاں فرق کی وجہ سے مجھے شبہ تھا کہ شاید اتنے سویرے آئزک نیل کا دفتر خالی ہو مگر مجھے دوسری گھنٹی پر ہی کانوں میں رس گھولنے والی ایک نسوانی آواز سنائی دی۔

"میں آئزک نیل سے بات کرنی چاہتا ہوں۔" میں نے دھڑکتے دل کے ساتھ نیو یارک والی لڑکی کو اپنے مدعا سے آگاہ کیا۔

"سوری سر! دفتر کا وقت ایک گھنٹے بعد شروع ہوگا۔ وہ مزید تاخیر سے آتا ہے۔ کوئی پیغام ہو تو مجھے نوٹ کرا دو۔ وہ اسے مل جائے گا۔"

اپنے باس کے لیے لڑکی کا لہجہ احترام آمیز تھا۔ یہ انگریزی کی خرابی تھی کہ واحد غائب کے صیغے کے لیے انگریزی گرامر میں آپ جناب کے تکلفات نہیں پائے جاتے تھے۔

"وہ آئے تو اسے بتا دینا کہ اس کے لیے پاکستان سے اس کے باپ کا فون آیا تھا۔"

"باپ!" شاید میرا پیغام سن کر وہ حیران رہ گئی تھی۔ اسی تحیر زدہ آواز میں اس نے پوچھا "کیا میں تمہارا نام جان سکتی ہوں؟ میرا خیال ہے کہ اس کا باپ تو مدتوں پہلے مر چکا تھا۔"

لڑکی کی حیرت اور سنجیدگی کا ادراک کرتے ہوئے میں نے بھی سنجیدگی اختیار کر لی "تم ٹھیک کہہ رہی ہو بی۔ میں آئزک کی ماں کا دوسرا شوہر یعنی اس کا سوتیلا باپ ہوں۔ یہ اس کی سعادت مندی ہے کہ وہ سگے باپ کی طرح میرا احترام کرتا ہے۔"

"اوہ!" لڑکی کی معلومات میں اضافہ مزید حیران کن ثابت ہوا تھا "مگر سر، میں نے تمہارا نام بھی پوچھا تھا۔"

"ہاں، یہ ضروری ہے کیونکہ اس کی ماں نے الزبتھ ٹیلر کی ضد میں نو شادیاں کی تھیں۔ اسے یہ بتانا نہیں بھولنا کہ وہ آٹھ میں سے...... اس کے کس سوتیلے باپ

ھا سے یاد کیا ہے، میرا نام ڈیلی ہے۔"

"اوہ یو باسٹرڈ!" لڑکی کی چنچناتی ہوئی بے ساختہ آواز کافی بلند تھی "میرا اندازہ تھا کہ تم کوئی سنجیدہ اور معقول بالغ آدمی ہو مگر تم پکے حرامی نکلے تمہارا نام میرے لیے نیا نہیں ہے۔"

میرے ہونٹوں پر بے ساختہ مسکراہٹ پھیل گئی۔ وہ پہلی بھی تھی۔ ڈیوڈ اسٹارز کے سربراہ کے دفتر کی ملازمہ تھی۔ میرے ہاتھوں جم کلارک اور راس المیڈا کی عبرت ناک بربادی کے بعد یہ لازمی امر تھا کہ ٹی یا ڈیوڈ اسٹارز میں کوئی بھی مفاد رکھنے والا ہر شخص میرے نام اور کردار سے باخبر نہ رہتا۔ وہ میرا نام سن چکی تھی۔ اس وقت اس نے میری آواز بھی سن لی تھی۔

اپنی احمقانہ سادہ لوحی کی بنا پر اسے یک بیک اتنا غصہ آیا تھا کہ وہ ایک ہی سانس میں نہ جانے کتنی ناقابل اشاعت گالیاں دیتی چلی گئی اور میں ریسیور کان سے ذرا دور ہٹائے وہ جھنجھلاہٹ ختم ہونے کا انتظار کرتا رہا۔ نیویارک والوں سے اسی ردعمل کی امید پر میں نے وہ کال ملائی تھی۔ مجھے یقین تھا کہ اس وقت آئزک نیل خود فون اٹھاتا تو میں اسے بھی اسی طرح آپے سے باہر ہونے پر مجبور کر دیتا۔

وہ جیسے ہی خاموش ہوئی، میں نے مائوتھ پیس میں اسے پچکارتے ہوئے کہا "تم نے مجھے دل بھر کر گالیاں دے لیں، یہ تمہاری مجبوری ہے کیونکہ تم اس چوہے کی داشتہ یا ملازمہ ہو جو مجھے اپنا باپ ماننے سے منکر ہے حالانکہ راس المیڈا کے بعد اب میں ہی تم لاوارثوں کا خبر گیر ہوں۔ اسے بتا دینا کہ میں اس کی مزاج پرسی کے لیے جلد وہاں پہنچنے والا ہوں۔"

لڑکی نے دوبارہ فحش کلامی کا آغاز کر دیا۔ میں نے ریسیور ہک سے لٹکا دیا۔

کارڈ جیب میں ڈال کر میں بلٹن سے باہر نکلا تو میرا ذہن بہت ہلکا ہو چکا تھا۔

فون کرنے تک میرا ارادہ تھا کہ میں آئزک نیل پر سلطان شاہ کے بارے میں کوئی دباؤ ڈالوں گا لیکن آخری لمحوں پر مجھے احساس ہوا کہ محض کھوکھلے الفاظ سے کام نہیں

بن سکتا تھا بلکہ میرا کوئی بھی بے وزن مطالبہ اسے اپنی برتری کے گھمنڈ میں مبتلا کر سکتا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ میں نے خوش دلی کے ساتھ اس لڑکی کو سلگانے اور تاؤ دلانے کے سوا کوئی اور بات نہیں کی تھی۔

لندن میں ذرا دیر سے سہی مگر حالات میں بہتری پیدا ہو رہی تھی۔ وہاں پہنچنے کے بعد میں جو خطرہ مول لے بیٹھا تھا وہ معدوم ہوتا ہوا نظر آ رہا تھا۔ میرے اور بدری کے درمیان تعاون کی راہ میں سب سے بڑی رکاوٹ بننے والا رمیش ہمیشہ کے لیے راستے سے ہٹ چکا تھا۔ مجھے بدری سے مل بیٹھنے کا موقع مل گیا تھا جس کے نتیجے میں آئزک نیل کا فون نمبر میرے ہاتھ آ چکا تھا۔

لندن کی ان کامیابیوں کی خوشی کو سلطان شاہ کے اغوا نے ماند کیا ہوا تھا۔ اپنے ہوٹل کی طرف لوٹتے ہوئے میں اسی مسئلے پر سر کھپاتا رہا لیکن کوئی حل سامنے نہ آ سکا۔ اپنے شہر سے ہزاروں میل دور ہونے کی وجہ سے میں اس معاملے میں خود کو بالکل بے دست و پا محسوس کر رہا تھا۔

ہوٹل کے کمرے میں ودیا بے چینی سے میری واپسی کا انتظار کر رہی تھی۔

"جانے سے پہلے مجھے بھی جگا دیتے تو تمہارا کیا گھس جاتا۔"

میرے اندر پہنچنے کے بعد اس نے خفگی سے شکوہ کیا "اتنے سویرے تم کہاں چلے گئے تھے؟"

"میں رات بھر کا جاگا ہوا ہوں۔ مجھ سے دیوانگیاں ہی سرزد ہو سکتی تھیں۔"

"اکیلے ہی سب کچھ کرنے کی کوشش کرتے رہے تو انجام اس سے بھی برا ہو سکتا ہے۔" میرے چہرے پر بے خوابی کے آثار دیکھ کر اس کی نگاہوں میں ترحم کا جذبہ ابھر آیا "اکیلے مارے مارے پھرتے ہو۔ خود ہی خود سوچتے رہتے ہو۔ اس طرح نیندیں نہیں اڑیں گی تو اور کیا ہوگا؟ وہاں سلطان شاہ جیتے جاگتے اغوا ہو گیا۔ یہاں رمیش مرتے ہی کسی آسیب کی طرح غائب ہو گیا۔ صبح کے اخبار میں کچھ چھپا ہے نہ کسی ٹی وی چینل پر کوئی ذکر ہے۔ تم نے کہا تھا کہ واپسی پر ان سوالوں کے جواب لے کر آؤ گے۔ تمہاری اطلاعات کیا کہتی ہیں؟"

مجھے شرارت سوجھی اور میں نے منہ لٹکا کے کہا "جب وہ مرا ہی نہیں تو اس کے بارے میں کسی خبر کا انتظار بے سود ہے۔ وہ آج اپنے بابائی کیبن میں لوٹ رہا ہے۔"

دیبا کا چہرہ … سمجھ گیا۔ وہ کمزور آواز میں بولی "میں قسم کھا سکتی ہوں کہ وہ مر چکا تھا، نبض اور دل کی دھڑکنیں رکنے کے ساتھ اس کی آنکھوں کی پتلیاں تک اوپر چڑھ چکی تھیں۔ میں نے اس کے پپوٹے بھی پلٹ کر دیکھے تھے۔"

"ہاں ہاں، کبھی کبھی ایسا دھوکا بھی ہو جاتا ہے۔" میں نے عارفانہ بے پروائی سے کہا "ایک بیماری کے حملے سے مریض پر ایسی علامات طاری ہو جاتی ہیں۔"

"میں نے آج تک ایسی کسی بیماری کے بارے میں نہیں سنا۔" اس نے بے اعتباری سے کہا۔

"تم نے بہت سی چیزوں کے بارے میں نہیں سنا ہوگا۔ اس کا یہ مطلب تو نہیں کہ دنیا میں سرے سے ان کا وجود ہی نہیں ہے۔"

"مجھے اس عجیب و غریب بیماری کا نام بتاؤ۔" اس نے مجھے گھور کر مطالبہ کیا۔

امراض کے بارے میں میری جملہ معلومات کبھی بھی نزلہ، زکام اور بخار سے زیادہ نہیں رہیں۔ میں نے بیماریوں کے پڑھے ہوئے نام یاد کرنے کی کوشش کرتے ہوئے کہہ ڈالا "وہ کارونری آرتھرائٹس کا مریض ہے۔"

"کیا بک رہے ہو؟" حیرت اور غصے سے اس کی آنکھیں پیشانی پر جا چڑھیں۔ وہ غضب ناک لہجے میں کہہ رہی تھی۔ "کارونری دل کی بیماریاں ہوتی ہیں اور آرتھرائٹس ہڈیوں اور جوڑوں کا مرض ہوتا ہے۔ ان دونوں کو ملا کر تم کیا ثابت کرنا چاہ رہے ہو۔"

غصے کی شدت سے وہ ایسی ہیئت میں آ چکی تھی کہ بے اختیار میری ہنسی چھوٹ گئی اور اس نے جھلا کر اپنے ہاتھ میں دبا ہوا لائٹر میرے سر پر پھینک دیا۔

میں اس کا پھینکا ہوا لائٹر فضا میں ہی لپک لیا اور کہا "اپنا دل چھوٹا نہ کرو۔ میں مذاق کر رہا تھا۔ وہ جہنم واصل ہو چکا ہے اور آج اس کی چتا کو آگ لگا دی جائے گی۔"

"تمہیں شرم آنی چاہیے۔" وہ غصے اور جھلاہٹ کے عالم میں بولتی رہی "میں سلطان شاہ کے لیے سخت فکرمند ہوں۔ اس کی جان سولی پر لٹکی ہوئی ہے اور تمہیں مذاق سوجھ رہا ہے۔"

"میں بھی اس کے لیے اسی قدر پریشان ہوں … بات تم بھی اچھی طرح جانتی ہو۔ اداس بکرے کی طرح منہ لٹکا لینے سے اگر اس کی بازیابی ممکن ہے تو میں مہینوں کے لیے سوگوار رہنے کو تیار ہوں۔ ہمیں ذہنی طور پر مفلوج نہیں ہو جانا چاہیے۔ بیدار مغزی کے ساتھ ہی ہم بہتر نتائج حاصل کر سکتے ہیں۔"

"اول خان سے میری بات ہوئی ہے۔" اس نے ترشی سے کہا۔ اس کا منہ بدستور پھولا ہوا تھا "اسے جمن نامی کسی بدمعاش کا سراغ ملا ہے۔ وہ دو دن پہلے اپنی ماں اور بیوی کو ایک بڑی رقم دے کر خود کہیں غائب ہو گیا ہے۔ اس نے اپنی ساری توجہ جمن کی تلاش پر مرکوز کر دی ہے۔"

"جمن!" میرے لاشعور کے کسی گوشے میں ایک بازگشت سی گونجی مگر فوری طور پر مجھے اس نام کے بارے میں کچھ یاد نہیں آ سکا۔

"یہ کیسے پتا چلا کہ اس نے اپنے گھر والوں کو کوئی بڑی رقم دی ہے؟"

"غریبوں کی جیب میں اچانک پیسہ آتا ہے تو … چیخ کر بولتا ہے۔ نت نئی خریداریوں نے ہی اول خان کے کسی مخبر کو اس طرف متوجہ کیا ہوگا۔" پانی کے جھاگ کی طرح دیبا کا غصہ فرو ہو چکا تھا۔ لمحہ بھر کے لیے خاموش … کر اس نے پوچھا "رمیش کی خبر کہاں دبی ہوئی ہے۔"

میرا ذہن جمن کے بارے میں سوچے جا رہا تھا۔ … نام مجھے سنتے ہی مانوس لگا تھا مگر اس وقت دیبا کی … داری بھی ضروری تھی۔ میں نے اپنی مصروفیت کی روداد چھیڑ دی۔

"چند گھنٹوں میں تمہاری کارکردگی شاندار رہی ہے۔" میری پوری کتھا سن لینے کے بعد دیبا نے … لہجے میں کہا۔ "اچھی خبریں ہیں۔ آرٹ گیلری کو اشتعال دلانے والی بات بھی سمجھ میں آتی ہے مگر اس سے کوئی فائدہ حاصل ہونے کی امید نظر نہیں آتی۔"

"ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر بیٹھے رہنے سے بہتر ہے …

بھی کیا جائے۔ شاید کہیں سے غیر متوقع انداز میں کوئی راہ نکل آئے۔ حرکت میں برکت ضرور ہوتی ہے۔"

"تمہیں بدری نے بتایا ہے کہ کلکتہ میں ویڈیو اسٹارز کا باقاعدہ نمائندہ موجود ہے؟" دیرا نے تصدیق طلب لہجے میں کہا۔

"ضرور ہے۔ اب یہ نہ کہہ دینا کہ ہمیں کلکتہ پہنچ کر اس پر ہاتھ ڈال دینا چاہیے۔"

دیرا مسکرا دی۔ "وہاں جانے کی ضرورت نہیں۔ میرے خیال میں لندن بھی یورپ کا دل ہے۔ یہاں بھی ان کی تنظیم موجود ہوگی۔ ان کا اتا پتا مل جائے تو انہیں ہراساں کیا جاسکتا ہے۔"

"شاید بدری اس مقصد کے لیے ہمارا ساتھ دینے پر آمادہ نہ ہو۔ یہ مواصلاتی انقلاب کا دور ہے اور پھر مجرم بہت تیزی سے معلومات کا تبادلہ کرتے ہیں۔ کلکتہ میں بیٹھا ہوا شخص یہ سوچنے پر مجبور ہو جائے گا کہ وہ بدری کو اپنے جس مرکز کا کوئی پتا یا فون نمبر دیتا ہے وہاں گڑبڑ کیوں ہو جاتی ہے۔ ہوسکتا ہے کہ وہ خاموشی سے اس کی گردن ہی کاٹ دیں۔"

"اس وقت ہمارے لیے سلطان شاہ بدری سے زیادہ اہم ہے۔ اس مہرے کو کہیں نہ کہیں پٹنا ہے۔ وہ آخر تک ہماری بساط پر جا نہیں رہ سکے گا۔ میں اس کی ذرا بھی پروا نہیں کروں گی۔"

"پھر بھی تم کچھ حاصل نہیں کرسکو گی۔" میں نے زور دے کر کہا۔ "اگر سلطان شاہ ویڈیو اسٹارز کے ہرکاروں کے چنگل میں پھنس چکا ہے تو اسے صرف مضبوط سودے بازی سے بازیاب کرایا جاسکتا ہے۔ کلکتہ یا لندن میں انہیں نقصان پہنچانا بے سود ہوگا۔ سودے بازی کے لیے ان کے کسی اہم آدمی کو یرغمال بنا کر ہم اپنی پوزیشن مستحکم کرسکتے ہیں۔"

"لندن میں ان کے بہتیرے اہم آدمی ہوں گے۔ یہاں ہندوؤں کی قابل ذکر تعداد رہتی ہے۔"

"اول تو یہ بہت مشکل کام ہے۔ اگر ہم نے کسی کو پکڑ بھی لیا تو کہاں رکھو گی۔ ہمارے پاس پورے شہر میں ایسی کوئی جگہ پیدا نہیں ہوسکتی۔"

ہمارے پاس وقت ہی وقت تھا۔ وہ بحث پر تل گئی۔

اس کا کہنا تھا کہ لندن بہت مہمان پرور شہر تھا۔ برطانوی شہریت کے بغیر ہر غیر ملکی وہاں آزادی سے جائداد خرید سکتا تھا۔ شہر کے مضافات میں کوئی جگہ لے کر ہم وہاں منتقل ہوسکتے تھے۔

میرے لیے وہ باتیں بحث برائے بحث سے زیادہ اہم نہیں تھیں۔ وہ ایک طویل المدت منصوبہ تو ہوسکتا تھا جب کہ ہمیں کچھ علم نہیں تھا کہ ہمیں اس شہر سے کب کوچ کرنا پڑ جائے۔

اس بے مقصد بحث میں یہ فائدہ ضرور ہوا کہ جمن کے بارے میں اپنے ذہن کو کریدتا رہا اور آخر کار مجھے اچانک ہی سب کچھ یاد آتا چلا گیا۔

ایک زمانے میں جمن میرے لیے کام کرتا رہا تھا۔ وہ مہنگی قیمت پر حاصل کی ہوئی، کچی کی ملکیتی ہیروئن سستی قیمت پر کراچی کی مضافاتی آبادیوں اور گاؤں گوٹھوں تک میں پہنچایا کرتا تھا۔

ایک طرف گڈاپ، میمن گوٹھ اور اناگارو گوٹھ میں اس کے خریدار تھے تو دوسری طرف نیشنل ہائی وے پر لیبر اور گھارو سے کوٹری تک اس کی رسائی تھی۔ وہ ٹھٹھہ کے کریم نامی بدمعاش کا گہرا دوست تھا۔ ان علاقوں کی ضروریات کے لیے کریم ہر وقت ہیروئن کا خاصا ذخیرہ رکھا کرتا تھا۔

دو باتیں ذہن میں تازہ ہوتے ہی میں نے اول خان سے بات کرنے کا ارادہ کرلیا۔

اس وقت وہ دفتر میں نہیں تھا۔ شکست کے احساس نے اس کی تھکن کو اتنا بڑھا دیا تھا کہ آخر کار وہ دفتر چھوڑ کر گھر کی راہ لینے پر مجبور ہوگیا تھا۔

میں نے اس کے گھر کا نمبر ملایا تو فون پر وہ خود موجود تھا۔

"ایک قدم بڑھنے کے بعد گاڑی پھر ٹھپ ہوگئی ہے۔" سلام دعا کے بعد اس نے ڈھیلی ڈھالی آواز میں کہا۔ "بہت مشکل سے جمن کا نام سامنے آیا مگر اس کا کہیں پتا نہیں ہے۔"

"یہ وہی جمن ہے نا جو ایک زمانے میں بہت بڑا منشیات فروش ہوا کرتا تھا پھر خود بھی ہیروئن کی لت میں مبتلا

ہو کر برے حال کو پہنچ گیا تھا؟" میں نے پوچھا۔

"بالکل، بالکل وہی ہے۔ علاج معالجے کے بعد وہ سدھر گیا تھا مگر اس کے حالات پہلے جیسے نہیں ہو سکے۔" میرے حوالوں نے اس کی آواز میں گویا نئی جان ڈال دی۔

"اگر وہ شہر میں کہیں دستیاب نہیں ہے تو اس کا دوسرا ٹھکانا ایک ہی ہو سکتا ہے۔ ایک پارٹی لے کر کریم کے ڈیرے پر پہنچ جاؤ۔ وہ وہیں ملے گا۔ اگر وہ سلطان شاہ کے اغوا میں ملوث ہے تو پھر اس نے قیدی کو بھی وہیں رکھا ہوگا۔"

"مگر یہ کریم کون ہے اور اس کا ڈیرہ کہاں ہے؟" اول خان کی آواز میں اضطراب سمٹ آیا۔

"ٹھٹھہ میں رہتا ہے۔ ملاح قوم کا ایک بگڑا ہوا نوجوان ہے۔ دور دور تک اس کی دھاک ہوا کرتی تھی۔ اس کے مہمان بن کر ٹھٹھہ شہر میں کسی سے بھی پوچھو گے تو وہ تمہیں اس کے گھر تک پہنچا دے گا۔"

"میں تھوڑی سی نیند لینے کے ارادے سے گھر آیا تھا۔ تمہاری باتوں نے میری ساری تھکن دور کر دی ہے۔ میں اسی وقت پارٹی لے کر ٹھٹھہ جا رہا ہوں۔ میری کامیابی کی دعا کرتے رہنا۔"

"یہ تمہاری نہیں ہم سب کی کامیابی ہوگی۔ واپسی پہ اطلاع دے دینا۔"

"بے فکر رہو۔ میں پہلا کام یہی کروں گا۔ اب غزالہ سے بات کر لو۔ میری طرف سے خدا حافظ۔"

"آپ کے سائے سے محروم ہوتے ہی ہم عتاب میں آ گئے ہیں۔" غزالہ نے ریسیور لیتے ہی بھرائی ہوئی آواز میں کہا۔ مجھے احساس ہو گیا کہ وہ بہت ضبط سے کام لے رہی تھی ورنہ وہ سلطان شاہ سے بہت محبت کرتی تھی اور اسے اپنے سگے بھائی کی طرح عزیز رکھتی تھی۔

"میری موجودگی میں اس سے بڑے بڑے بحران آتے رہے ہیں۔ کسی کے ہونے یا نہ ہونے سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ یہ مقدرات کے کھیل ہوتے ہیں۔ جو قسمت میں لکھا ہوا ہے وہ ہر قیمت پر رونما ہو کر رہتا ہے۔ حوصلہ رکھو، وہ جلد ہی تم سے آ ملے گا۔" میں نے اسے تسلی دیتے ہوئے کہا۔

"میں سخت پریشان ہوں۔ آپ کی موجودگی سے دل کو ڈھارس رہتی تھی۔ یہ پورا گھر میری دلجوئی میں لگا رہتا ہے مگر آنسو مسلسل امڈے چلے آ رہے ہیں۔ گھنٹوں تو میں یہی سوچ سوچ کر ہلکان ہوتی رہتی کہ میں یہاں نہ رکی ہوتی تو میرا کیا حشر ہوتا؟"

"خدا کے لیے ایسی دلدوز باتیں نہ کرو کہ میں سب کچھ چھوڑ چھاڑ کر تمہاری دلجوئی کے لیے واپس لوٹنے پر مجبور ہو جاؤں۔ اپنی اس روش سے تم اول خان اور اس کی بیوی کو پریشان کر دو گی۔"

"یہ میں بھی جانتی ہوں۔ ان کے سامنے میں خود کو بہت سنبھال کر رکھتی ہوں۔ میرے دل میں غبار بھرا ہوا ہے۔ آپ کی آواز سن کر میرا دل بھر آیا ہے۔ جی چاہ رہا ہے کہ زور زور سے رونا شروع کر دوں۔" اس کی بھرائی ہوئی آواز اتنی رندھ گئی تھی کہ میں فقروں کے درمیان اس کی سسکیاں سن رہا تھا۔

میں بے چین ہو گیا۔ دوسرے مسائل میں گھر کر میں اسے بالکل بھولا ہوا تھا۔ اس کی رقت انگیز آواز اور باتوں نے میرے دل کو بالکل موم کر دیا۔ میں نے پیار بھرے لہجے میں کہا۔ "صبر اور ہمت سے کام لو۔ یہ برا وقت جلد ہی گزر جائے گا۔ تمہاری ان باتوں نے میرے دل میں احساسِ جرم سا جگا دیا ہے۔"

"میں نے آپ دونوں کی تھوڑی بہت باتیں سنی ہیں۔ یہاں سے جاتے ہوئے اول خان کے چہرے پر مردنی کے بجائے جوش کی سرخی جھلک رہی تھی۔ سلطان مل جائے گا نا؟"

"ضرور ملے گا۔" میں نے پورے وثوق اور اعتماد سے کہا۔ "بس میں وقت کا تعین نہیں کر سکتا۔"

"اور آپ کیسے ہیں؟ مجھے معلوم ہے کہ آپ بھی پھولوں کی سیج پر نہیں سو رہے ہوں گے۔ وہاں بہت سی مشکلات نے آپ کو آن گھیرا ہے......"

میں نے نرمی سے اس کی بات کاٹ دی۔ "ہماری فکر مت کرو۔ یہ ہوٹل کا فون ہے۔ ساری احتیاط کے باوجود اس پر غیر ملکی کالز کی تعداد غیر معمولی ہے۔ میں بعد میں باہر

ہے فون سروس کا تو دل کھول کر باتیں ہوں گی۔ فی الحال خود کو سنبھالنے کی کوشش کرو۔"

اس نے میرے تحفظات کو فوراً بھانپ لیا۔ اس میں سب سے زیادہ قابلِ تعریف خوبی یہی تھی کہ وہ بہت تیزی کے ساتھ خود کو ہر قسم کے حالات کے مطابق ڈھال لیتی تھی۔ اس کی آواز فوراً ہی خاصی ہموار ہوگئی اور اس نے وہ موضوع وہیں ختم کردیا۔

وہ کہہ رہی تھی "آپ بھی میری فکر نہ کریں۔ میں آپ کی اگلی کال کا انتظار کروں گی۔"

میں نے اپنی جان سے زیادہ عزیز بیوی کی دلگیری کا تصور کرتے ہوئے محبت بھرے الفاظ کے ساتھ اسے الوداع کہا اور فون بند کردیا۔

"واقعی ہماری انٹرنیشنل کالز بہت زیادہ ہورہی ہیں۔" دیبا بولی۔

"یہ اس صورت میں ہے کہ بیشتر کالز پبلک بوتھ سے کی جارہی ہیں۔"

"ہم ہرڈلز ریس کی سی صورتحال سے دوچار ہیں۔ دوڑو، رکاوٹ عبور کرو اور پھر دوڑ پڑو۔ ہماری کوئی کال غیر ضروری نہیں ہوتی۔ رکاوٹیں دور کرنے کے لیے ہمارے پاس باہمی رابطے کا بھی ایک ذریعہ رہ گیا ہے۔ اس سے کنارہ کشی بہت مشکل ہے۔"

"کراچی کی کالز آتی ہیں تو آنے دو مگر اب ہم ان سے بات کرنے کے لیے پبلک بوتھ ہی استعمال کریں گے۔" میں نے اس کی طرف دیکھتے ہوئے سخت لہجے میں کہا۔

"تمہارے اس فرمان کی تعمیل میرے بس سے باہر ہوگی۔" وہ بیزاری سے بولی۔

"یہ نہ بھولو کہ ہمارے پاسپورٹ پاکستانی ہیں اور آج کل ان کی شہرت اچھی نہیں ہے۔ بہت زیادہ بین الاقوامی رابطوں پر ہوٹل کی انتظامیہ کو شبہ ہوسکتا ہے کہ ہم بھی منشیات کے سوداگر ہیں جو یہاں بیٹھ کر فون پر کروڑوں کا لین دین کررہے ہیں۔"

"تم ہمیشہ دور کی کوڑی لاتے ہو۔" وہ تحیر زدہ ہو کر بولی "یہ کڑیاں اسی طرح ملائی جائیں گی۔ اگر ان لوگوں نے پولیس کو خبر کردی یا ہماری باتیں مانیٹر کرنے کے لیے کسی اردو جاننے والے آپریٹر کو اپنے سوئچ بورڈ پر بٹھا دیا تو خاصی آفت آسکتی ہے۔"

"تم مجھ سے بھی چار قدم آگے چلنے لگی ہو۔ کیا پتا کہ اس وقت بھی ہماری باتیں سننے کا سلسلہ جاری ہو۔ یہ خوف خاصا روح فرسا ہے۔"

"تمہاری بات میری سمجھ میں آگئی۔" وہ میری بات کاٹ کر بولی۔ "اب میں تمہارے فرمان پر حرف بحرف عمل کروں گی۔ ابھی تک حالات شاید نارمل ہیں۔ ہوٹل والوں کو ان فون کالز کا دھیان اس وقت آئے گا جب ہمارا بل فون بل اور ہماری جمع کرائی ہوئی رقم سے تجاوز کرنے لگے گا۔"

ناگزیر ضرورتوں کے لیے وہ فون ہر وقت ہماری دسترس میں تھا۔ محض ایک دوسرے کی خبر گیری اور شکوہ شکایات کے لیے اس کا استعمال مناسب نہیں تھا۔

دو بجے ہم دونوں ایک ساتھ ہی ہوٹل سے نکلے۔ میں ایک مرتبہ پھر آرزو بنگش سے رابطہ کرنے کی کوشش کرنی چاہتا تھا۔ اس کے بعد ہمارا باہر ہی کھانا کھانے کا پروگرام تھا۔ شخصے سے اول خان کی واپسی تین چار بجے سے پہلے ممکن نہیں تھی جو کراچی میں رات کا وقت ہوتا۔ اس سے پہلے ہی ہمیں اپنے کمرے میں لوٹ آنا تھا تاکہ اول خان سے مختصری بات ہوسکے۔

ٹیلی فون بل اور ہماری جمع کرائی ہوئی رقم کے باہمی تعلق کے بارے میں دیبا کی کہی ہوئی بات میرے ذہن میں محفوظ تھی۔ کاؤنٹر پر کمرے کی چابی جمع کرانے کے بعد میں نے سروس کاؤنٹر سے رجوع کیا تو پتا چلا کہ ہمارے حساب میں صرف بارہ پاؤنڈ باقی رہ گئے تھے۔

میں نے فوراً ہی مزید سو پاؤنڈ جمع کرادیے تاکہ ہماری سہولتوں میں کوئی خلل نہ پڑسکے۔

یہ دنیا بھر کے ہوٹلوں کا دستور ہے کہ کمروں میں فراہم کی جانے والی فون سروس کی ہر کال پر سروس چارج اور دیگر مدوں میں سرکاری شرحوں سے کہیں زیادہ رقم وصول کرلی جاتی ہے جو ان کی اضافی آمدنی میں شامل ہوجاتی ہے۔

کاروباری یا سیاحتی دوروں پر نکلے ہوئے مسافر

ں مہنگی کے باعث ہر وقت سستے پبلک فونز سے فائدہ نہیں اٹھاتے۔ بستر پر پڑے پڑے ادھر ادھر فون ملاتے رہتے ہیں۔ بل کی ادائیگی کا وقت آتا ہے تو ساری جزوی رقوم اس طرح گڈمڈ ہوتی ہیں کہ فون سروس پر موصول کی جانے والی اضافی رقم کا اندازہ ہی نہیں ہوتا۔ دوسرے مہمانوں کی موجودگی میں متعلقہ عملے سے پوچھ گچھ کرنے میں اجنبی مسافر سبکی محسوس کرتے ہیں اور کان دبا کر بل کی پوری رقم ادا ہوتی ہے کہ ان کے لکھے پر کم ہی لوگ سوال جواب کا حوصلہ کر پاتے ہیں۔ کوئی کٹر اصول پرست یہ ہمت کر ہی لے تو ایسے انداز میں وضاحتیں پیش کی جاتی ہیں کہ وہ خود شرمسار ہو جاتا ہے۔

ہمارے ہوٹل سے قریب تر ایک ہی بوتھ تھا جہاں شور شرابے سے محفوظ رہ کر بیک وقت ایک جوڑا فون یا فون بوتھ سے مکمل استفادہ کر سکتا تھا۔

اس مرتبہ ویرا نے خوشامدانہ انداز میں میرے ساتھ بوتھ میں موجود رہنے کی فرمائش کی۔ شاید میں انکار کر دیتا لیکن قدرت ویرا پر مہربان تھی۔ بوتھ سے چند قدم پہلے ہی آسمان پر منڈلاتے ہوئے سیاہ بادلوں کے اشک ہائے ندامت ہلکی سی پھوار کی صورت میں برسنے لگے۔

سال کے تین سو پینسٹھ دن چمکتے ہوئے سورج کی بھرپور تمازت سے فیض یاب ہونے والی سرزمینوں پر جب بھی کبھار گھٹائیں امڈ امڈ کر برستی ہیں تو ہر شخص اس ہلکی اور تیز برسات سے لطف اندوز ہوتا ہے مگر انگلینڈ میں محض چند دن گزارنے کے بعد ہی سرمئی بادلوں اور مست گھٹاؤں کی نحوست سے انگریز کی بیزاری کا مفہوم سمجھ میں آنے لگتا ہے۔

سورج کی تیز اور براہ راست کرنوں کو ترستی ہوئی اس سرزمین کے مقدر پر آسمان ہر وقت روتا ہوا نظر آنے لگتا ہے۔ بالکل اس بوڑھی بیوی کی طرح جس کی جوانی بھی اپنی دہلیز پر اجنبی قدموں کی چاپ کے طویل انتظار میں خود بھی اپنے بالوں میں چاندی کے تار گننے لگی ہو۔

آخر کار بیل کے نمبر پر کئی گھنٹیاں بجیں تب کہیں ریسیور اٹھایا گیا۔

اس بار آواز مردانہ اور جانی پہچانی تھی۔ میں نے نرمی سے کہا۔ "صبح بخیر مسٹر بٹل!"

اس نے الجھن آمیز لہجے میں جواب تو دیا لیکن میرے مہذب انداز کی وجہ سے وہ میری آواز نہ پہچان سکا اور پھر اسے سوال کرنا ہی پڑ گیا "تم کون ہو؟ میں تمہیں جانتا ہوں؟"

"میں ڈیفی ہوں۔ اگر تم مجھے بھول گئے ہو تو یہ بڑی بدقسمتی ہے۔"

"اوہ..... ڈیفی۔" الفاظ چبا چبا کر کہا گیا "کیا بات ہے۔ اس وقت تم شرافت اور شائستگی کے دائرے میں رہ کر بات کر رہے ہو۔ شاید تم پر کوئی برا وقت آیا ہوا ہے۔"

"یہ میری کال ہے اس وجہ سے اس کی ابتدا نرمی سے ہوئی ہے۔ تم فون کرتے ہو تو تمہارے پاس گالیاں اور دھمکیوں کے سوا کچھ نہیں ہوتا۔"

اس کی ہلکی سی استہزائیہ ہنسی کی آواز ابھری "تم بڑا طنز کر لیتے ہو۔ میری اسٹینو نے مجھے پوری تفصیل نہیں بتائی لیکن یہ ضرور بتایا تھا کہ صبح سویرے تم نے بہت گستاخانہ باتیں کی تھیں اور اس سے بدکلامی بھی کی تھی۔ شاید اس وقت تم نشے میں بہک رہے تھے اور اب تمہارا نشہ اتر چکا ہے۔ ایسے عالم میں تمہیں بار بار میرا خیال کیوں آ رہا ہے۔"

"میں امریکا آ رہا ہوں۔ سوچا کہ تمہیں پہلے سے خبر دے دوں۔ میں تمہیں کوئی دھمکی نہیں دوں گا۔ وہاں پہنچنے کے بعد بھرپور طریقے سے تمہیں اپنی موجودگی کا احساس دلاؤں گا۔"

"تم اب بھی اپنے ملک کی ماورائے قانونی قوتوں کے لیے کام کر رہے ہو؟"

"کن قوتوں کی بات کر رہے ہو؟" میں نے انجان بن کر معصومانہ سا سوال کر ڈالا۔

"ان میں وہ گندی اسپیشل ٹاسک فورس سرفہرست ہے۔" اس کا لہجہ تحقیر آمیز تھا۔

"یہ تمہاری خام خیالی ہے۔ میں نے کبھی کسی کے لیے کام نہیں کیا۔ میں اپنی تسکین اور شوق کی خاطر لڑتا ہوں۔ جو جس کا حصہ ہوتا ہے وہ اسے دے دیتا ہوں۔"

"تم خود کو ضائع کر رہے ہو۔ پاکستان تمہیں

کچھ نہیں دے سکے گا۔ ایک گرتے ہوئے مینار کو اپنے کندھے پر روکنے کی کوشش کرنے والے بھی آخر کار اسی کے نیچے پس کر رہ جاتے ہیں۔"

وہ ایک متعصب اور دہشت گرد یہودی سرمایہ دار تھا۔ پاکستان کے لیے اس کی سوچ کبھی بھی سیدھی نہیں ہو سکتی تھی۔ میں اسے کوئی سخت جواب دے سکتا تھا مگر اس کے فقروں میں موجود ترغیبیں کو بھانپ کر میں نے اسی نرم آواز میں کہا" ابھی انتخاب کا کوئی موقع سامنے آیا تو میں اس بارے میں ضرور سوچوں گا۔ فی الحال میں ہر طرح آسودہ اور مطمئن ہوں۔"

"کیا یہ بات تم پورے صدقِ دل سے کہہ رہے ہو؟" اس نے پوچھا۔

"یہاں آسودہ اور مطمئن نہ ہوتا تو تمہیں فون کیوں کرتا؟ مجھے وہاں آنے کی کیا ضرورت ہے؟"

"میں تمہاری بات کے پہلے حصے کا ذکر کر رہا تھا۔ کسی پیشکش پر سوچنے کا امکان!"

"وہ ہر وقت اور ہر جگہ موجود رہتا ہے۔ بہتری کی جستجو کس کو نہیں ہوتی؟"

"میرے لیے کام کرو۔ پاکستان میں مجھے باصلاحیت نوجوانوں کا نیٹ ورک قائم کرنا ہے۔ تم اس کے چیف ہو سکتے ہو۔ میں تمہیں منہ مانگی مراعات دوں گا...... تم کو تمہارے دشمنوں سے بھی پورا پورا تحفظ فراہم کیا جائے گا...... عالمگیر عزت اور شہرت تمہارے قدم چومے گی۔"

"تمہیں یہ خوف نہیں کہ میں پاکستان میں رہا تو تمہیں ذلیل کراتا رہوں گا؟"

"ایسی حرکتیں زیادہ دیر تک نہیں چلتیں۔ ڈسنے والیاں سوچنے سے پہلے ہم تمہیں پگھلا کر تمہارے وجود میں ایک نیا ڈھانچہ ڈھالیں گے جو ہمارا ہم نوا ہوگا اور کبھی ہم سے غداری نہیں کرے گا۔"

"برین واشنگ کرو گے۔" میں تمسخرانہ انداز میں ہنس پڑا۔ "اس کا مطلب تو یہ ہوا کہ میں تم سے اپنا سودا کرلوں۔ یہ ناممکن ہے۔ میں جو ہوں وہی رہنا چاہوں گا۔ مواقع عمر بھر ملتے رہیں گے۔ میں نے خود کو ایک بار کہیں کھو دیا تو میں دوبارہ خود کو دریافت نہیں کر سکوں گا۔"

"تم غلط سمجھ رہے ہو۔ برین واشنگ اور تربیت میں زمین آسمان کا فرق ہے۔ امریکا یا اسرائیل میں ... تربیت کے بعد تمہیں پاکستان میں پورا اختیار دے دیا جائے گا۔"

یکایک میرے ذہن میں ایک تیز جھماکا ہوا ... کی باتوں کا اصل مفہوم میرے سامنے آگیا۔

رمیش اور بدری کو بھارت سے مستعار لے کر ... موڈلے ایسی ہی کسی تربیت کے لیے امریکا بھیج ... اس نے بدری کی برین واشنگ کے لیے اس کے ... پہنچنے کا انتظار نہیں کیا تھا۔ کراچی میں ہی اس کے ... توہین اور تضحیک کا رویہ اختیار کر کے اسے اس کی ... کا احساس دلانا شروع کر دیا تھا تاکہ وہ اندر سے ... پھوٹ کر خود کو مثل تک کا غلام سمجھنے لگے۔

اس کی انا کو پوری طرح مسخ کر کے کچلنے کے بعد اس کے ذہن میں وہ لوگ اپنے پسندیدہ افکار اور نظریات جاگزیں کراتے اور آٹھ دس ہفتوں بعد جب وہ ایک نئے وجود میں ڈھل جاتا تو اسے پورے احترام سے پاکستان بھیج دیا جاتا جہاں ان کے گہرے مفادات تھے۔

مثل موڈلے نے بدری ناتھ اور رمیش اگروال ... تاکا تھا۔ آزک بنجامن وہی پیشکش مجھے کر رہا تھا ... تھیں ایک ملک کے لیے انہیں کتنے تربیت یافتہ ... ضرورت پیش آگئی تھی۔

میری مجبوری یہ تھی کہ میں اس کو بدری یا رمیش کا ... حوالہ نہیں دے سکتا تھا۔

میں نے سرد اور سنجیدہ لہجے میں کہا" میری تربیت لینے کی عمر گزر چکی ہے۔ میرا تجربہ ہی میری تربیت ہے میں تم کو بتا چکا ہوں کہ میں، میں ہی رہنا چاہتا ہوں۔"

"یہ میرا آفر ہے۔ ضروری نہیں کہ تم اسی وقت جواب دو۔ میرا فون نمبر تمہیں کسی طرح مل چکا ہے میرے آفر پر خوب غور کرو اور جب رضامند ہو جاؤ ... نمبر پر مجھے بتا دینا۔"

"رضامند ہونے کے بعد کیا میں تمہاری ان ... باتوں کو بھول جاؤں جو تم پہلے کرتے رہے ہو؟" میں ...

تھوڑا سا پینترا بدل کر پوچھا۔

"کون سی باتیں؟" ریسیور میں اس کی ہلکی سی تحیر زدہ آواز ابھری۔

"وہی تمہاری پچھلی دھمکیاں..... تم مجھ سے اور میرے وطن سے راس المبدا کے خون کا بھیانک انتقام لینے کی قسم کھائے بیٹھے ہو۔ یوم السبت پر تم کوشش اور کے دنیا بھر کو تباہ نہیں کروا سکے لیکن تم نے اپنی طاقت کا علامتی مظاہرہ کرتے ہوئے وہاں دھماکا کروا دیا تھا....."

"بھول جاؤ، ان سب باتوں کو بھول جاؤ۔" بے صبری سے اس نے میری بات کاٹ دی۔ "ہم ماضی کو دفن کر کے نئے سفر پر نکلیں گے۔ دشمن کو مار ڈالنا دنیا کا سب سے آسان اور حیوانی کام ہے۔ دشمن کو اپنا دوست بنانا مشکل ترین کام ہے اور میں مشکل پسند ہوں۔"

"وہ بھی تمہاری باتیں تھیں یہ بھی تمہاری باتیں ہیں۔ میں کن پر اعتبار کروں؟"

"تم پراگندگی کا شکار ہو رہے ہو۔ ماضی کو بھول جاؤ، آج اور صرف آج کی بات کرو۔ آگے کی سوچو۔"

"میں آگے کی ہی سوچ رہا ہوں۔ دن گزر گیا تو آج کی باتیں بھی ماضی کا حصہ بن جائیں گی۔ اسرائیل یا امریکا میں میں تمہارا کیا بگاڑ لوں گا..... کیا میں یہ نہ سمجھوں کہ لڑ کر مجھے زیر کرنے میں ناکام رہنے کے بعد تم مفاہمت اور بے حساب رعایتوں کا لالچ دے کر مجھے اپنے پنجرے میں گھیرنا چاہ رہے ہو تا کہ میری بوٹیاں ادھیڑ کر اپنے پچھلے زخموں کا قرض بے باق کر سکو؟"

"یہ تمہارے منطقی اندیشے ہیں۔ جب کوئی بہت بڑا دشمن اچانک مہربان ہونے لگے تو یقین نہیں آتا۔ ذہن میں ایسے ہی وسوسے آتے ہیں۔" اس کی آواز مفاہمانہ ہو گئی۔ "میں تمہیں یقین دلا رہا ہوں کہ میرا دل صاف ہے۔ میں تمہیں دھوکا نہیں دوں گا۔ تم بھی مجھ پر اعتبار کرو۔"

"اس وقت ہم دونوں ایک دوسرے کے دشمن ہیں، برابری سے بات کر رہے ہیں۔ میں نے تمہاری تجویز مان لی تو میں اپنا مقام کھو بیٹھوں گا۔ اسی لیے تم میرے باس اور میں تمہارا ماتحت ہو جاؤں گا۔ اس کے بعد ہم کبھی برابری سے گفتگو نہیں کر سکیں گے۔ جو تم چاہو گے، مجھے وہی کرنا

پڑے گا۔ میری تفصیل ہاتھ میں آجانے کے بعد تم مجھے جہنم میں بھی لے جا سکتے ہو۔"

"میں نیک نیت ہوں۔ میرا عمل ہی تمہارے اس خوف کو زائل کر سکے گا۔"

"اس سے پہلے تمہیں اپنی نیک نیتی کا کوئی ثبوت دینا ہوگا۔ اسی صورت میں، میں تمہارے دیے ہوئے آفر پر سنجیدگی سے غور کر سکوں گا۔" میں نے کہا۔

"تم ثبوت بتاؤ کہ میں یہ ثبوت کس طرح دے سکتا ہوں۔ میں اس پر عمل کروں گا۔"

"کراچی میں اپنے کسی اہم آدمی کے بارے میں بتاؤ۔ میں اس سے مل کر لوٹ آیا تو تم پر اعتبار کر لوں گا۔"

"تمہارے کہنے میں کوئی کھوٹ ہوا اور تم نے اسے مار ڈالا تو کیا ہوگا؟" اس نے بے ساختہ پوچھا۔

میں ہنس پڑا۔ "تم بالادست ہوتے ہوئے وسوسوں میں پڑ رہے ہو اور مجھے ان سے دور رہنے کی تلقین کر رہے ہو۔ میں رضامند ہو کر اپنی زندگی داؤ پر لگا دوں گا۔ تم اپنے ایک آدمی کی زندگی کا خطرہ مول لینے سے ڈر رہے ہو۔ اس طرح کبھی بھی بات نہیں بن سکے گی۔"

وہ ایک دم جیسے چونک کر بولا "میری نیک نیتی کے ثبوت کے طور پر تم اپنے آدمی کی رہائی کا مطالبہ پیش کرنے کی تیاری تو نہیں کر رہے۔"

میرا دل کنپٹیوں میں دھڑکنے لگا۔ آخر کار بات اچانک اس موڑ پر آ گئی تھی۔

اس کے لہجے میں کچھ ایسا مکارانہ تجسس پوشیدہ تھا کہ میں نے سلطان شاہ کی آزادی کا مطالبہ کرنے کی شدید ترین خواہش کا گلا گھونٹ کر سرسری انداز میں کہا "اگر میرا کوئی قیدی تمہارے قبضے میں ہے تو اسے رہا کر کے بھی تم اپنی نیک نیتی کا ثبوت دے سکتے ہو۔"

"اتنے بھولے اور معصوم نہ بنو۔" اس کی آواز میں تلخی کا عنصر بڑھ گیا "اسی قیدی کے لیے تم نے مجھ سے رابطہ کیا ہے مگر کان کھول کر سن لو کہ تمہاری مکمل رضامندی سے پہلے وہ سورج کی روشنی نہیں دیکھ سکے گا۔"

سلطان شاہ کے بارے میں اس نے کھل کر اپنے عزائم کا اظہار کر دیا۔ مجھے اطمینان ہوا کہ میں نے اس سے کوئی مطالبہ نہ کر کے اپنا بھرم رکھ لیا تھا۔ یہ طے ہو گیا تھا کہ سلطان شاہ پر اسی مردود کے ہرکاروں نے ہاتھ ڈالا تھا اور وہ ان کی قید میں زندہ تھا۔

میں نے اسی بھرم کے سہارے بات آگے بڑھاتے ہوئے کہا "مجھے کچھ نہیں معلوم کہ تم کس قیدی کی بات کر رہے ہو۔ میرا ایسا اہم آدمی میرے رابطے میں ہے۔ اگر تم نے دھوکے میں کسی بے گناہ کی گردن میں پھندا ڈال دیا ہے تو میں اس بے چارے کی مغفرت کی امید ہی کر سکتا ہوں۔"

"میرے آدمی اتنے احمق نہیں ہو سکتے۔ انہوں نے تمہارے اسی فلیٹ سے تمہارے ایک ساتھی کو اٹھایا ہے جہاں کا فون نمبر میرے پاس موجود ہے۔ تم جھوٹے ہو۔ تمہیں سب معلوم ہے۔"

میں نے ایک ہلکا سا قہقہہ لگایا اور کہا "تم بلاوجہ چراغ پا ہو رہے ہو۔ یہ بھی بھول بیٹھے ہو کہ ابھی تم نے مجھے ایک آفر دیا تھا۔ میری بات کا یقین کرو کہ میں نے ایک ہفتے سے اس فلیٹ کی شکل نہیں دیکھی۔ وہاں بس ایک مسکین سا خانساماں رہ رہا ہے جو میرے بارے میں کچھ بھی نہیں جانتا۔"

"اگر تمہاری بات سچ نکلی تو میں اپنے آدمیوں کی چمڑی ادھڑوا دوں گا۔"

"شاید تمہارے آدمی میری تلاش میں وہاں گئے ہوں گے اور جو نظر آیا اسے وہی سمجھ کر اٹھا لائے۔" مفاہمت کی فضا ختم ہو گئی تھی۔ میں نے استہزائیہ لہجہ اختیار کر لیا۔

"انہیں معلوم ہے کہ وہ وہی نہیں، اس کا کوئی ساتھی ہے جو پورے فلیٹ پر قابض تھا۔"

"خانساماں سے پوچھ گچھ کرو۔ میرا بیان سچ نکلے تو اسے فوراً رہا کر دو۔ میری تلاش میں وہ تمہاری کوئی مدد نہیں کر سکے گا۔ میں اسے بچانے کے لیے خود کو تمہاری غلامی میں دے دوں گا۔"

"اس کا فیصلہ امریکا میں ہی ہوگا۔" آرتھر کی جلی کے ان سرد اور سفاکانہ الفاظ پر میں دہل گیا۔ "پاکستان مجرموں اور تم جیسے دہشت گردوں کی جنت ہے۔ وہ ایک

بے ہوشی میں ڈال کر یہاں لایا جا رہا ہے۔ یہاں اس سے کوئی بازپرس ہوگی۔ مشین اس کا ہر جھوٹ پکڑ لے گی۔ وہ بے گناہ ہے تو چھوٹ جائے گا۔"

فضا میں رچی ہوئی سردی کے باوجود میری ہتھیلیاں پسینے میں بھیگنے لگیں۔ اس بار سلطان شاہ بہت خطرناک چکّر میں پھنسا تھا۔

میرے روکنے سے وہ اپنے فیصلوں پر عمل درآمد روکنے والا نہیں تھا۔ اتنا ہی کافی تھا کہ مجھے سلطان شاہ کے بارے میں مصدقہ معلومات مل گئی تھیں۔ میں نے اس سے اپنی جذباتی لاتعلقی کا تاثر راسخ کرنے کے لیے دل پر پتھر رکھ کر جواب دیا "تم اسے چھوڑ دو یا کسی مشین میں پیس ڈالو، یہ تمہاری مرضی ہوگی۔ یہ اچھا ہوا کہ مجھے اس کے انجام کا پتا چل گیا۔ میں اس کے گھر والوں کی اشک شوئی کے لیے کچھ رقم دے دوں گا۔"

"میری پیشکش اب بھی برقرار ہے۔" اس نے زور دے کر کہا۔ "اس میں یہ اضافہ ہو چکا ہے کہ تمہارے رضامند ہونے پر تمہارے آدمی کو بھی رہا کر دیا جائے گا۔"

"وہ میرا آدمی نہیں ہے۔ تمہاری تلخ و ترش باتوں کے بعد اب تم پر بھروسا کرنے کی گنجائش نہیں رہی ہے۔ تم کیسے منافق ہو کہ ایک طرف میری تلاش میں اپنے آدمی دوڑائے ہوئے ہیں اور دوسری طرف مجھے مل بیٹھنے کی مہربانہ پیشکش کر رہے ہو۔ تم ہرگز اعتبار کے قابل نہیں ہو۔"

"تم نے اس وقت فون کیا ہے۔ میرے آدمی ایک ہفتے پہلے تمہاری تلاش میں نکلے تھے ان میں میری منافقت کہاں سے آ گئی۔ ویسے بھی کسی محاذ پر کا فریق امن مذاکرات کرتے ہیں تو فوجیں فائر بندی نہیں کر لیتیں، جنگ میں اور زیادہ تیزی آ جاتی ہے۔ ہر فریق کی یہ کوشش ہوتی ہے کہ جنگ بندی کا معاہدہ ہونے سے پہلے پہلے زیادہ سے زیادہ علاقے پر قبضہ کر کے اپنی پوزیشن مستحکم بنا لے۔"

"تمہارے یہ فلسفے تم ہی کو مبارک ہوں۔ میں تمہاری باتوں پر اعتماد نہیں کر سکتا۔" خواہش کے باوجود میں نے اس کے لیے سخت اور توہین آمیز کلمات استعمال

نہیں سکتے۔

سلطان شاہ کے اسی کے قبضے میں ہونے کی تصدیق کے بعد اسے میرے اوپر نفسیاتی برتری حاصل ہو چکی تھی۔ اس نے کہا "تو پھر میں قیدی کو کس امید پر زندہ رکھوں۔ اس کا مار دیا جانا ہی بہتر ہوگا۔"

"اس کا انجام تمہاری صوابدید پر ہے۔ مجھے اس سے کوئی دلچسپی نہیں۔" میں نے دل پر جبر کر کے جواب دیا۔

اسی لمحے لائن پر ہلکی سی کوئی آواز ابھری۔ مجھے شبہ ہوا کہ میری کال کا منبع ٹریس کرنے کی کوشش کی جارہی تھی میں نے پھرتی سے سلسلہ منقطع کر دیا۔

میں نے ابتدا سے ہی اسے یہ تاثر دیا تھا کہ میں کراچی سے اس سے بات کر رہا تھا۔ اگر اسے یہ علم ہو جاتا کہ کال کراچی کے بجائے لندن سے کی جارہی ہے اور میں بدری کے ساتھ لندن میں موجود ہوں تو حالات ایک خطرناک کروٹ لے سکتے تھے۔

باہر بارش تیز ہو چکی تھی۔ قریب ترین سایہ بھی ہم سے خاصے فاصلے پر تھا۔ ہم ٹیلی فون بوتھ ہی میں رک کر بارش تھمنے یا ہلکی ہونے کا انتظار کرنے لگے۔

"سلطان شاہ کے بارے میں وہ کیا کہہ رہا تھا؟" دیبا نے وہیں اپنی جرح کا آغاز کر دیا۔

"اسے آرتزک بٹلر کے آدمیوں نے ہی اغوا کیا ہے اور اب اسے ایک تابوت میں شاید مردہ ظاہر کر کے امریکا پہنچانے کی کوشش کی جارہی ہے۔" میں نے اداس لہجے میں کہا۔

"یہ اسرائیلی اور یہودی دہشت گردوں کا مخصوص طریقہ واردات ہے۔ وہ دنیا کے کسی بھی ملک میں چوری چھپے وارد ہوتے ہیں اور اپنے مطلوبہ ملزم کو اغوا کر کے غیر قانونی طریقے سے اپنی سرزمین پر پہنچا دیتے ہیں۔ یہ بہت اندوہناک خبر ہے۔ پتا نہیں کراچی میں کیا ہو رہا ہے۔"

"اب سارا دارومدار اول خان اور اس کی ایس ٹی ایف پر ہے۔" میں نے سوچتے ہوئے کہا "ان لوگوں کو غیر قانونی طریقے سے نکلنا ہوتا تو انہیں تابوت کی کوئی ضرورت نہیں تھی۔ لانچ وغیرہ کے ذریعے وہ کراچی سے فرار ہو کر قرب و جوار کے کسی امریکی بحری اڈے یا جہاز تک پہنچ سکتے تھے۔ تابوت کا مطلب ہے کہ کراچی سے فضائی سفر کریں گے تاکہ جلد از جلد امریکا پہنچ سکیں۔"

"پوسٹ مارٹم رپورٹ اور ڈیتھ سرٹیفکیٹ کی لازمی ضرورت کی وجہ سے رینسن کی لاش کو یہاں سے نکال لے جانے کا ارادہ منسوخ کر دیا گیا تھا۔ کیا پاکستان میں ایسا کوئی قانون نہیں ہے؟"

"ضرور ہوگا مگر میں اس کی فنی باریکیوں سے بے خبر ہوں۔" میں نے اعتراف کیا۔

"پھر وہ ایک زندہ آدمی کے تابوت کا قانونی جواز کہاں سے لائیں گے؟"

میرا ذہن الجھ گیا۔ دیبا کا اعتراض بہت معقول تھا۔ لاش کے کاغذات کے بغیر کوئی بھی ائر لائن ایک مشتبہ تابوت قبول... کر کے خطرہ مول نہیں لے سکتی تھی اور اگر وہ چوروں کی طرح نکلنا چاہ رہے تھے تو لمبے چوڑے تابوت کی سرے سے کوئی ضرورت ہی نہیں تھی۔

"ہوسکتا ہے کہ آرتزک بٹلر نے تم پر دباؤ ڈالنے کے لیے الجھا دینے والی ڈرامائی باتیں کی ہوں۔ وہ اس پلاٹ کا ماسٹر مائنڈ ہے اور تم سے بات کر رہا تھا۔ ضروری نہیں کہ وہ شروع سے آخر تک سچ ہی بول رہا ہو۔ ہمیں اس کی باتوں پر زیادہ سر کھپانے کی ضرورت نہیں۔"

آرتزک بٹلر سے بات کرتے ہوئے ریسیور میں اس کی آواز اتنی واضح اور تیز آرہی تھی کہ دیبا نے اپنا کان ریسیور کے قریب لا کر پوری باتیں سن لی تھیں اس وجہ سے مجھے اس کو زیادہ بتانا نہیں پڑا۔

"تم نے اول خان کو مخمصے میں ڈال دیا ہوا ہے ورنہ وقت برباد کرنے کے بجائے اسی وقت اس سے بات کی جاسکتی تھی۔"

تھوڑی دیر بعد دیبا نے متاسفانہ لہجے میں کہا۔

"ہوسکتا ہے کہ وہ لوٹ آیا ہو۔" میں نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ ڈال کر کہا "میں ابھی دیکھے لیتا ہوں۔ اب ہمیں بہت تیزی سے کام کرنا ہوگا۔"

میں نے بوتھ کے شیشے میں سے باہر نظر ڈالی۔ بارش

بدستور تیز تھی مگر کاروبارِ زندگی قدرے سست رفتار کے ساتھ بدستور جاری تھا۔

میں نے ہوٹل کے کاؤنٹر سے نیا فون کارڈ خرید لیا تھا۔ پرانے کارڈ سے نمبر ملانے پر یہ سن کر مجھے خوشی ہوئی کہ اول خان اسی وقت لوٹا تھا اور باتھ روم میں تھا۔

میں لائن ہولڈ کیے رہا۔ اسکرین پر یونٹ گھٹتے گھٹتے کارڈ ہونے کی وارننگ بیپ کے ساتھ صفر نمودار ہوا۔ میں نے کارڈ تبدیل نہیں کیا۔ لائن منقطع ہوگئی۔

میں نے ناکارہ کارڈ چوبی ڈیسک پر ڈال کر نئے کارڈ کی مدد سے دوبارہ اول خان کے دفتر کا نمبر ملایا تو وہ موجود تھا۔ میری آواز سنتے ہی وہ پرجوش آواز میں اپنی کہانی سنانے لگا۔

"تم نے صحیح ٹھکانے کی نشان دہی کی تھی۔ اب سے چوبیس گھنٹے پہلے تک سلطان شاہ اپنے اغوا کنندگان سمیت کھجوروں کے پیچھے ویرانے میں بنے ہوئے کریم ملاح کے اوطاق میں موجود تھا پھر دونوں گورے ساحلی ٹرانسپورٹر پر کسی سے بات کرنے کے بعد سلطان شاہ کو لے کر اپنی لینڈ روور میں کسی نامعلوم مقام کی طرف چلے گئے۔"

"گوروں کا ساتھ کس نے دیا تھا؟" میں نے تھیہار لہجے میں سوال کیا۔

"محسن اور کریم ملاح نے اعتراف کرنے کے ساتھ جعلی وردیاں بھی ہمارے حوالے کر دیں۔"

"ان کی کھالیں ادھیڑ ڈالو۔ یہ ان دونوں کا فن ہے۔ وہ پولیس کا کبھی مقابلہ نہیں کرتے۔ لے دے کر کام چلاتے ہیں۔ رنگے ہاتھوں دھر لیے جائیں تو ہر جرم تسلیم کر لیتے ہیں۔ انہوں نے تمہارے ساتھ بھی یہی چال چلی ہے۔ دونوں غدار اور نمک حرام ہیں۔ انہیں چھٹی کا دودھ یاد آجانا چاہیے۔"

"میں انہیں اوطاق سے اٹھا لایا ہوں۔ وہ قسمیں کھا رہے ہیں کہ انہیں گوروں کی نئی منزل کے بارے میں کچھ معلوم نہیں۔ وہ گورے جس ہوٹل میں ٹھہرے ہوئے تھے وہاں سے جا چکے ہیں۔"

"اگر وہ قسمیں کھا رہے ہیں تو پھر وہ لاعلم ہوں گے۔ یہ تصدیق ہو گئی ہے کہ وہ گورے آتزک بنگل کے آدمی ہیں۔ تھوڑی دیر پہلے میری اس سے بات ہوئی تھی....."

"وہی ہوا جس کا ڈر تھا۔" وہ میری بات کاٹ کر بول پڑا "اب محسن اور کریم کی خیر نہیں۔ وہ دونوں ساتھ نہ دیتے تو غیر ملکیوں میں اتنی ہمت نہیں تھی کہ خود تمہارے فلیٹ کا رخ کرتے۔"

"اس سے بھی زیادہ تشویش ناک بات یہ ہے کہ سلطان شاہ کو یہاں رکھنے کے بجائے امریکا لے جایا جا رہا ہے تاکہ ہماری طرف سے مداخلت کا کوئی خطرہ باقی نہ رہے۔"

"اس خبر کا ذریعہ کیا ہے؟"

"یہ سب باتیں آتزک بنگل سے ہوئی ہیں۔ وہ لمبی کہانی ہے۔ پھر کبھی سناؤں گا۔ اس وقت سلطان شاہ کا روکا جانا سب سے زیادہ ضروری ہے۔ ایک بار وہ اسے یہاں سے نکال لے گئے تو ہمیں اس کو چھڑانے میں دانتوں پسینہ آجائے گا۔"

"میں امیگریشن حکام کو ہدایات جاری کرائے دیتا ہوں۔ غزالہ سے سلطان شاہ کی تصویر بھی مل جائیں گی۔ وہ اسے کسی بھی نام سے سفر پر نہیں لے جا سکیں گے۔"

"وہ اسے تابوت میں بند کر کے لے جانے کا ارادہ رکھتے ہیں۔" میں نے کہا۔

"تابوت!" اس کی تحیر زدہ آواز ہلکی سی چیخ سے مشابہ تھی "زندہ آدمی کا تابوت؟"

"اس نے مجھے یہی بتایا ہے۔ باتیں بہت الجھی ہوئی ہیں مگر ان سے ہی کوئی راہ مل سکتی ہے۔"

"تم ایک ناممکن سی بات بتا رہے ہو۔ قانونی دستاویزات اگر کچھ لے کے ذریعے بنوا بھی لی جائیں تو تابوت جہاز پر جانے سے قبل ڈاکٹر تصدیق کرتا ہے کہ تابوت میں صرف لاش ہے اور وہ بھی اسی شخص کی ہے جس کی تمام دستاویزات جمع کرائی گئی ہیں۔ پاکستان میں اب اتنا بھی اندھیرا نہیں ہے۔ کم از کم تابوت کے ذریعے وہ سلطان شاہ کو یہاں سے نہیں لے جا سکیں گے۔ یہ میری گارنٹی ہے۔"

"میں تمہیں صرف معلومات فراہم کر سکتا ہوں۔ فیصلہ تم خود کرو گے۔ یہ میری تازہ ترین معلومات کا نچوڑ

ہے جو میں نے تم تک پہنچا دیا ہے۔"

"اسے غائب ہوئے چالیس گھنٹے پورے ہونے والے ہیں۔ اگرچہ گھنٹے پہلے تک وہ شہر میں موجود تھا تو اب تک لے جایا جا چکا ہوگا یا سفر کی آخری تیاریاں ہو رہی ہوں گی۔ آج کا دن بہت اہم ہے۔ یہ گزر گیا تو پھر ہمیں امریکا میں ہی اسے تلاش کرنا پڑے گا۔"

"دن کی بات تم اپنے حساب سے کر رہے ہو۔ یہاں دن گزر چکا ہے۔ شام کے سات بجنے والے ہیں۔ ہوسکتا ہے کہ وہ رات کے اندھیرے سے فائدہ اٹھانے کی فکر میں ہوں۔"

"اب میں فون بند کر رہا ہوں تاکہ تم ان اطلاعات پر اچھی طرح غور کر کے کسی نتیجے پر پہنچ سکو۔ جو امکان ذہن میں آئے اس پر عمل کر گزرنا کیونکہ اب ساری اہمیت صرف وقت کی ہے۔"

"مگر تم...... میں اسے بھی دیکھتا ہوں۔" اس کا وہ پر جوش لہجہ خود کلامی کا سا تھا۔ فوراً ہی وہ تیز آواز میں بولا "ابھی ابھی مجھے ایک بات یاد آئی ہے۔ سہراب گوٹھ سے آگے بیلی کاپٹر کے حادثے میں مرنے والے کچھ امریکی کمانڈوز کی لاشیں ضابطوں کی تکمیل کے لیے ابھی تک کراچی کے مردہ گھروں میں ہیں۔ انہیں لے جانے کے لیے امریکا کا ایک بڑا مال بردار طیارہ کل یا پرسوں کراچی آیا ہے۔ میں دیکھتا ہوں کہ اس کی روانگی کا کیا شیڈول ہے۔ وہ سب ایک ہی تھیلی کے چٹے بٹے ہیں۔ ہوسکتا کہ ان اصلی تابوتوں کے ساتھ ہی وہ سلطان شاہ کا جعلی تابوت بھی نکال لے جانے کی کوشش کریں۔"

اول خان کی وہ آخری بات بہت زیادہ قرین قیاس تھی۔ میں نے کہا "بس یہی سب سے مضبوط اور محفوظ راستہ ہے۔ ساری توجہ اسی پر مرکوز کر دو۔ وہ ٹرانسپورٹ طیارہ کسی فوجی ایئرپورٹ پر ہے یا کراچی ایئرپورٹ پر اتارا گیا ہے؟"

"مجھے تفصیلات کا بالکل علم نہیں۔ میں نے کہیں یہ ذکر سنا تھا۔ میں فوراً کام شروع کر رہا ہوں۔ خدا حافظ۔" یہ کہہ کر اس نے عجلت میں فون بند کر دیا۔

امید اور نا امیدی کے سمندر میں بار بار ڈوبنے ابھرنے کے بعد آخرکار روشنی کی ایک کرن نظر آئی تھی۔ اگر سلطان شاہ کے ستارے یاور تھے تو اسے پاکستان کی سرزمین پر روکنے کا بندوبست ہو چکا تھا۔ باہر موسلادھار برسات ختم ہو چکی تھی۔ میں بوتھ کا دروازہ کھول کر ویرا کے ساتھ باہر آگیا۔

"اول خان کیا کہہ رہا تھا؟" بوتھ سے باہر نکلتے ہی ویرا نے تجسسانہ لہجے میں پوچھا۔

میں نے گھور کر اس کی طرف دیکھا اور قدرے غصیلی آواز میں کہا "بادِ تھ چیپں پر آنے والی آواز کافی تیز تھی تم نے فون پر ہونے والی گفتگو سن لی ہوگی۔"

"لاشوں کی بین الاقوامی منتقلی کے لیے پاکستان میں بھی وہی قانون ہے جو برطانیہ میں نافذ ہے پھر یہ بھی ممکن ہے کہ وہ سلطان شاہ کو بے ہوش کر کے کسی تابوت میں بند کر دیں اور اسے پاکستان سے نکال لے جائیں۔" ویرا نے میرے لہجے پر کوئی اعتراض کیے بغیر فکرمندانہ لہجے میں کہا۔

"آدمی جرم کے ارتکاب پر کمربستہ ہو جائے تو کسی نہ کسی حیلے بہانے سے اپنے منصوبے پر عمل کر گزرتا ہے یہ دیگر بات ہے کہ وقت گزرنے کے ساتھ اس کے منصوبے کی کمزوریاں ظاہر ہوتی چلی جاتی ہے اور مکافاتِ عمل کے قانون کے تحت وہ کہیں نہ کہیں گرفت میں آجاتا ہے......"

ویرا نے میری بات اچک لی "مگر یہاں تو سارا کا سارا اہمیت ہی وقت کی ہے۔ یہ وقت گزر گیا اور وہ لوگ سلطان شاہ کو کراچی سے نکال لے جانے میں کامیاب ہو گئے تو امریکا کی سرزمین پر مکافاتِ عمل کا قانون ان کا کچھ نہیں بگاڑ سکے گا۔ وہاں لے جانے کے بعد وہ اس کا حلیہ بگاڑ دیں گے۔"

ویرا کی حلیہ بگاڑنے والی بات پر مجھے خیال آیا کہ ان لوگوں کے لیے سلطان شاہ کی ذرا بھی اہمیت نہیں تھی انہوں نے اسے اغوا کرنے میں کامیابی حاصل کر لی تھی

تھی تو وہ اس کے ذریعے صرف اور صرف میرا کھوج لگانا چاہتے تھے۔ وہ اس تازہ المیے کا تاریک ترین پہلو تھا۔

وقتی ضروریات اور مصلحتوں کے تحت میں سلطان شاہ اور غزال کو کراچی میں چھوڑ کر ایک طویل اور خطرناک سفر پر روانہ نکل کھڑا ہوا تھا مگر ایسا بھی نہیں تھا کہ وہ دونوں صورت حال کی نزاکت سے بے خبر رہے ہوں۔ سلطان شاہ کو اس مہم میں درپیش خطرات کا مکمل ترین ادراک تھا۔ سلطان شاہ ہوش و حواس کے عالم میں بھول کر بھی ایسا کوئی لفظ اپنی زبان سے ادا نہیں کر سکتا تھا جس کا خمیازہ مجھے بھگتنا پڑتا۔

اسے اغوا کرنے والے میرے متلاشی تھے اور وہ میری نشان دہی سے گریزاں ہوتا تو اس کا نتیجہ صرف ایک ہی نکل سکتا تھا کہ سلطان شاہ اپنے اعصاب کی مکمل شکست و ریخت تک اپنے اغوا کنندگان کے بہیمانہ تشدد کا نشانہ بنتا رہتا اور جب وہ ٹوٹ پھوٹ کر بکھر جاتا تو سچ بولنے پر مجبور ہو جاتا۔

اسے اغوا کرنے والوں کو اس سے کوئی پرخاش نہیں تھی۔ وہ اس کے ذریعے میرا سراغ لگانے کے خواہاں تھے۔ ان کے عزائم کی تکمیل کے لیے سلطان شاہ کا زندہ رہنا اور بے بسی کی آخری حدود تک پہنچنا از بس ضروری تھا۔ اندر سے مجھے ایک اطمینان سا تھا کہ جو لوگ اسے زندہ رکھ کر ایک تابوت کے ذریعے پاکستان سے نکال لے جانے کی کوششوں میں مصروف تھے، اسے مطلوبہ معلومات کی فراہمی تک ہلاک کرنے کی حماقت نہیں کر سکتے تھے۔ وہ پاکستان میں رہتا یا وہاں سے نکال لیا جاتا، دونوں صورتوں میں اس کی زندگی کو کوئی فوری خطرہ لاحق نہیں ہو سکتا تھا اور میرے لیے امید کی وہی اکلوتی کرن تھی۔

"وہ سلطان شاہ کے ساتھ جو سلوک چاہیں کر لیں لیکن وہ کوئی بات نہیں اگلے گا۔" میں نے ویرا کی بات سن کر بڑے اعتماد لہجے میں کہا۔ "وہ آہنی اعصاب کا مالک ہے۔"

"میں اسے تم سے زیادہ جانتی ہوں۔" ویرا نے گہری سنجیدگی سے کہا۔ "تشدد اور مار دھاڑ کے مقابلے میں شاید وہ چٹان ثابت ہو مگر صنف نازک کے مقابلے میں وہ بری طرح بکھر کر رہ جاتا ہے....."

"یہ تمہارا ذاتی تجربہ ہے۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا۔ "اور اس قدر وثوق ہے کہ سلطان شاہ کے اغوا کنندگان کو اس کی بھنک بھی نہیں مل سکتی۔ کون سوچے گا کہ قیدی کی زبان کھلوانے کے لیے تشدد کے بجائے عورت کی منافقت زیادہ کارگر رہے گی۔"

"منافقت!!" ویرا ایک دم بھڑک گئی "تمہاری دانست میں عورت بس منافقت ہی کر سکتی ہے۔ کیا تم اس فعل کے لیے شفقت کا لفظ استعمال نہیں کر سکتے تھے۔"

"اگر اس فعل کے مطلوبہ لوازم میری نظروں میں نہ ہوتے تو میں منافقت کے بجائے شفقت ہی نہیں محبت کا لفظ بھی استعمال کر لیتا۔ اگر تم پوری بات پر غور کرو تو تمہیں یہ پورا فعل ہی بدفعلی محسوس ہوگا اور تم اپنا سر پیٹنے پر مجبور ہو جاؤ گی۔"

"تمہارے الفاظ اور لہجے کی تازگی سے محسوس ہو رہا ہے کہ تم نے سلطان شاہ کے اغوا کو معمول کا ایک واقعہ سمجھ لیا ہے۔" اس نے زہریلے لہجے میں کہا۔

"تم جل کر جو چاہو کہہ سکتی ہو مگر اس حادثے کی اہمیت کو کم نہیں کر سکتیں۔ سلطان شاہ مجھے تم سے زیادہ عزیز ہے اور میں اس کے لیے فکرمند ہوں۔"

"یعنی تمہیں میری ذرا بھی پروا نہیں ہے۔" اس نے آنکھیں نکال کر تیزی سے کہا۔ "صرف سلطان شاہ ہی تمہارا منظور نظر اور چہیتا ہے؟"

میں بے بسی سے ہنس پڑا۔ "تم بہت عجیب اور پیچ دار مزاج کی مالک ہو۔ لمحہ بھر پہلے اس کے لیے مری جا رہی تھیں اور موازنے کا شبہ ہوتے ہی تمہارا دماغ پٹری سے اتر گیا۔ میں یہ کہہ رہا تھا کہ سلطان شاہ جتنا تمہارا چہیتا ہے اس سے کہیں زیادہ وہ مجھے عزیز ہے۔ میں نے اسے تمہارے اوپر فوقیت نہیں دی تھی۔"

"مجھ سے ایسی گول مول باتیں مت کیا کرو جن کے دو معنی نکلتے ہوں۔ تمہیں یاد رکھنا چاہیے کہ میں تمہاری طرح اہل زبان نہیں ہوں جو ان باریکیوں کو سمجھ سکوں۔"

وہ بلا کی مکار تھی۔ اردو بولنے اور سمجھنے کے معاملے میں وہ بڑے بڑوں کے کان کترتی تھی لیکن اس کی کج فہمی کا مسئلہ سامنے آیا تو ندامت کے اظہار کے بجائے اس نے جھٹ سے ایک نکتے کی آڑ لے لی۔ میں اسے کوئی تیکھا جواب دیتا تو بحث طول پکڑ جاتی جبکہ اس وقت میں کسی بحث کے موڈ میں نہیں تھا۔

میرے ذہن میں اس وقت صرف اور صرف سلطان شاہ کی فکر سوار تھی۔ مجھے یقین تھا کہ اسے اغوا کر کے لے جانے والے مجھ تک پہنچنے سے پہلے اسے ہلاک نہیں کریں گے لیکن انسان کے لیے زندگی ہی سب کچھ نہیں۔ زندگی کے ساتھ صحت، عافیت اور جسمانی سلامتی بھی ضروری ہوتی ہے۔ ان کے تشدد کے نتیجے میں وہ عمر بھر کی کسی معذوری سے بھی دوچار ہو سکتا تھا۔

اس وقت یہی دعا اور امید کی جا سکتی تھی کہ سلطان شاہ کو اغوا کرنے والوں کی بو پر لگے ہوئے اول خان کو کامیابی حاصل ہو جائے اور وہ پاکستان کی سرزمین پر ہی اسے دشمنوں کی تحویل سے چھڑا لینے میں کامیاب ہو جائے۔

"کیا بات ہے؟ اچانک تمہیں چپ کیوں لگ گئی ہے؟" چلتے چلتے ویرا نے مجھے چھیڑا۔

"تم کٹ حجت ہو اس لیے خاموشی ہی زیادہ بہتر ہے۔" میں نے روکھا سا جواب دیا۔

"میں تمہاری یادداشت کے بارے میں سوچ رہی تھی!" اس نے پرخیال آواز میں کہا۔

"کیوں، کیا اب اس میں بھی کوئی نقص نکالنے کا ارادہ ہے؟" میں نے طنز سے پوچھا۔

وہ دھیرے سے کھلکھلا کر ہنس پڑی پھر بولی "یہ کام بعد میں کروں گی۔ فی الحال تو میں تمہاری یادداشت کی ایک خوبی پر غور کر رہی تھی۔"

"یہ میری خوش نصیبی ہے کہ کسی کسی وقت تم میرے بارے میں اچھی باتیں بھی سوچ لیتی ہو۔" میں نے سپاٹ لہجے میں کہا۔ "ایسی مبارک گھڑیاں کبھی کبھی ہی آتی ہیں۔"

"تمہیں شی اور منشیات کے دھندے کو خیر باد کہے ایک عرصہ گزر گیا ہے۔ اس دور میں تم اتنے کٹ لوگوں سے کام لیتے تھے۔ حیرت ہے کہ تمہیں ان میں سے عمر کا نام کیسے یاد رہا؟"

"کچھ لوگوں کے ذہن دباؤ سے ماؤف ہو جاتے ہیں جبکہ بعض افراد دباؤ کے عالم میں بہترین ذہنی کارکردگی دکھاتے ہیں۔ میرا معاملہ بھی ایسا ہی سمجھ لو۔ مجھے اس کا نام سنتے ہی سب کچھ یاد نہیں آ گیا تھا۔ بس ذہن میں کوئی بات چلی اور پھر اس کا تجربہ یاد آتا چلا گیا۔"

"اول خان کراچی میں بیٹھ کر اس کے بارے میں بے خبر تھا اور اندھیرے میں ہاتھ پیر مار رہا تھا۔ یہ بڑی بات تھی کہ تمہیں یہاں تک یاد رہا کہ کریم ملاح سے اس کی گاڑھی چھنتی تھی۔ اگر وہ اپنے گھر سے غائب تھا تو پھر اس کے ٹھکانے پر ہو سکتا ہے۔"

"سب کچھ رائگاں ہی گیا۔ سلطان شاہ ہاتھ آ جاتا تو شاید میں بھی اپنی قلابازیوں پر فخر محسوس کرتا لیکن افسوس کہ وقت ہمارے ہاتھ سے نکل چکا تھا۔ یہی سب اگر چھ گھنٹے پہلے رونما ہوا ہوتا تو بازی ہمارے ہاتھ میں ہوتی اور ہم اس وقت مایوسی اور بے بسی کا شکار نہ ہوئے ہوتے۔"

"مجھے ابھی بھی کامیابی کی امید ہے۔ اول خان ٹھٹھہ میں ان کی کمین گاہ تک پہنچ کر ان کا سراغ نکال لائے گا۔ کراچی اس کا دیکھا بھالا شہر ہے۔ وہ ان تک پہنچ جائے گا۔"

"چالیس گھنٹے۔" میں نے خود کلامی کے انداز میں کہا۔ "چھ گھنٹے پہلے وہ ٹھٹھہ سے نکلے اس کا مطلب ہے کہ پورے ڈیڑھ دن تک سلطان شاہ کے ساتھ وہ دونوں گورے بھی اس پسماندہ مگر محفوظ علاقے میں روپوش رہے۔

وہ ایرپیس پر کسی سے بات کرنے کے بعد وہاں سے نکلے...... یہ دل کو دہلا دینے والی حقیقت ہے ان کا آگے کا کوئی پروگرام طے ہو چکا تھا۔ اسی کے بعد وہ وہاں سے نکلے......"

ویرا نے میری بات کاٹ دی۔ "تمہارا یہ حساب کتاب میرا دوران خون تیز کر رہا ہے۔ شاید تم یہ کہنا چاہ رہے ہو کہ ان کے لیے کراچی میں کوئی محفوظ ٹھکانا ہوتا تو وہ ٹھٹھہ کی طرف دوڑ نہ لگاتے... کراچی میں ہم لوگوں کا

طرف سے کسی وار کے امکان نے انہیں خوف زدہ کیا ہوا تھا۔

''کھلے کھلے زمینی حقائق ہیں۔ ان کی طرف سے شتر مرغ کی طرح آنکھیں بند نہیں کی جا سکتیں۔ وہ جو ہمیں پہلے لینڈر ور جیسی مضبوط گاڑی میں ٹھٹھہ سے نکلے تھے۔ وہاں سے کراچی تک کا سفر ایک ڈیڑھ گھنٹے سے زیادہ کا نہیں ہے۔ کراچی میں انہیں ساڑھے چار گھنٹے مل چکے ہیں..... خدا کرے کہ اول خان کو ناکامی کا منہ نہ دیکھنا پڑے۔ میرے دل میں انجانے وسوسے سر ابھار رہے ہیں۔''

''تمہاری طرح سوچا جائے تو مایوسی ہی نظر آتی ہے لیکن میں اب بھی پر امید ہوں۔ وہ درندے سلطان شاہ کو کراچی سے نہیں لے جا سکیں گے۔'' اس کے الفاظ پر اعتماد تھے لیکن اس کے لب و لہجے میں بے یقینی کا عنصر نمودار ہو چکا تھا۔

اسی بارے میں اپنی منتشر الجھنوں پر تبادلہ خیال کرتے ہوئے ہم ہوٹل واپس پہنچ گئے۔

لندن میں آسمان پر اکثر و بیشتر گہرے بادل چھائے رہنے کی وجہ سے اجالے میں کمی بیشی کی بنا پر صبح اور شام کا تعین ممکن نہیں ہوتا۔ بس گھڑی دیکھ کر ہی ان اوقات کا تعین ہوتا ہے۔ گرمیوں کے موسم میں بھی ایسے دن خال خال ہی ہوتے ہیں جب سورج چمکتا ہوا نظر آتا ہے اور سدا اداس رہنے والے مقامیوں میں خوشی کی لہر دوڑ جاتی ہے۔ وہ دن بھی لندن کا روایتی دن تھا۔ ہم بوندا باندی کے دوران میں فون بوتھ میں پناہ لے کر اور آسٹرک بیلی سے مذاکرات کا ایک دور مکمل کر کے واپس لوٹے تھے۔ گھڑی کی سوئیاں شام کی طرف سفر کر رہی تھیں۔ میں نے راستے میں ہی سوچ لیا تھا کہ ویرا نے لندن کے بے مہار ماحول میں حسب معمول وہ شام مدہوشی میں گزارنے کا ارادہ کیا تو میں کسی بھی صورت میں اس کا ساتھ نہیں دوں گا۔

مجھے اس وقت حیرت ہوئی جب ویرا نے کاؤنٹر سے کمرے کی چابی لیتے ہوئے روم سروس کے ذریعے چائے کمرے میں بھجوانے کی فرمائش کی۔ وہ ایک بہت معمولی سی بات تھی لیکن ہم دونوں کی ذہنی حالت میں حیران کن یکسانیت کی نشاندہی کر رہی تھی۔

سلطان شاہ کے بارے میں ذہنی طور پر پوری طرح چاق و چوبند رہنے کے لیے ہم دونوں نے ایک دوسرے سے کوئی مشورہ کیے بغیر اپنے اپنے طور پر الکحل سے دور رہنے کا فیصلہ کیا تھا۔

''کیا بات ہے؟ آج تمہاری طبیعت تو ٹھیک ہے نا؟'' راہداری میں، میں نے ویرا سے پوچھا۔

''تم کو میری طبیعت کی اتنی فکر کب سے لاحق ہو گئی؟'' میری سنجیدگی پر وہ چونک پڑی۔

''شام ہو رہی ہے اور تم صرف چائے پینے کا ارادہ رکھتی ہو۔ یہ غیر معمولی بات ہے۔''

''میں بھی تمہاری طرح سلطان شاہ کے مسئلے پر دماغ لڑانا چاہتی ہوں۔'' اس نے کمرے کے قفل کھولتے ہوئے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ ''ذہن کا صاف رہنا بہتر ہوگا۔''

میں جوتے اتار کر بستر پر دراز ہوا۔ ویرا نے ٹیلی وژن کھول دیا۔

حالات نے جس تیزی سے اچانک پلٹا کھایا تھا اس نے مجھے پریشان کر دیا تھا۔ کراچی سے لندن کی طرف پرواز کے آغاز میں مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے لندن میں ہمارے چند روز تفکرات سے دور اور سیر و تفریح میں گزریں گے لیکن طیارے میں ہی سلیم اکبر خان نے اپنی مشکوک گفتگو سے میرے کان کھڑے کر دیے۔

غنیمت ہوا کہ اس کا قصہ بخیر و خوبی تمام ہوا اور وہ پاکستان میں اپنے انجام کو پہنچا۔ اسی طرح گیتا اور جگر پنڈت کے دہرے قتل کا معاملہ جو ہماری تمام تر احتیاط اور سنجیدگی کے باوجود ہمارے گلے پڑتا نظر آ رہا تھا، تیزی سے پس منظر میں چلا گیا تھا۔ رمیش کے قتل کروانے والوں نے اپنے گناہوں کی پردہ پوشی کے لیے خود ہی کڑی رازداری سے دبا دیا تھا۔

وہ کشت و خون کے سنگین ترین معاملات تھے جو قوانین اور ضابطوں کی بالادستی میں مکمل یقین رکھنے والی انگریز قوم کی سرزمین پر پیش آئے تھے۔ اگر قانون کے محافظوں کو ان وارداتوں کے بارے میں ذرا سا بھی سراغ

مل جاتا تو وہ اپنی ذہانت اور جفاکشی سے کام لے کر ہماری گردنیں ناپ سکتے تھے۔ اہم ترین اور غیر معمولی بات یہ تھی کہ شہر کی انتظامیہ کی وسیع تشہیر اور ترغیب کے باوجود ہمیں پہچان لینے والے دونوں ٹیکسی ڈرائیوروں میں سے کوئی سامنے نہیں آیا تھا۔

روایتی انگریز قانون اور اصولوں کا کٹر پابند ہی نہیں، ان کا محافظ بھی ہوتا ہے۔ وہ تعارف کے بغیر کسی سے مخاطب ہونا خلاف تہذیب سمجھتا ہے۔ رات کے تین بجے وہ کسی ویران سڑک پر تنہا کار چلا رہا ہو تو سگنل کی سرخ بتی دیکھتے ہی خودکار انداز میں بریک لگا دیتا ہے۔ سڑک سنسان دیکھ کر لپکا چلا جانے کی کوشش نہیں کرتا۔ ایسے ملک اور ماحول میں پے در پے جرائم کے ارتکاب کے بعد ہمارا بچ رہنا اس بات کی دلیل تھا کہ ستارے ہماری یاوری کر رہے تھے۔

دوسرے محاذ پر بدری ناتھ کو اپنے پیشہ ورانہ رقیب کی سازشوں سے اتنے ستھرے انداز میں نجات ملی تھی کہ وہ بے خوف و خطر ہو کر مجھ سے ملاقات کے لیے بلٹن ہوٹل پہنچ گیا تھا اور اس سے حاصل کیے ہوئے فون نمبر کے ذریعے میں آتزک بنل سے براہ راست گفتگو کرنے میں کامیاب ہو چکا تھا۔

میری نگاہ میں یہ سب چھوٹی بڑی کامیابیاں تھیں جو ہم نے ایک اجنبی سرزمین پر صرف اور صرف اپنے زور بازو سے حاصل کی تھیں۔

صرف ایک بری خبر نے ہماری ان تمام کامیابیوں پر پانی پھیر دیا تھا۔ مجھے آتزک بنل کی وہ دھمکی اچھی طرح یاد تھی جو اس نے راس المیڈا کی موت کی خبر ملنے کے بعد مجھے ہذیان کے عالم میں دی تھی۔ اس نے راس المیڈا کو ایک مقدس ہستی قرار دیتے ہوئے واشگاف الفاظ میں کہا تھا کہ ہم نے اسے تو مار دیا تھا لیکن اس کے زرخرید مخبروں اور کارندوں کا جال پاکستان کی بنیادوں میں دیمک بن کر جم چکا تھا۔ اپنی اسی دھمکی کا وزن ثابت کرنے کے لیے اس نے اپنے مقرر کیے ہوئے دن پر کوٹ ادو کے تھرمل پاور اسٹیشن پر دھماکا کرایا تھا۔

اس وقت اول خان نے اپنی کاوشوں سے یہ معلوم کرلیا تھا کہ عالمی ذرائع ابلاغ میں فوری جگہ پانے والا اس معمولی دھماکے کے پیچھے کسی منظم گروہ کا ہاتھ نہیں تھا۔ وہ ایک عیسائی راہب کے ایسے بیٹے کی انفرادی حرکت تھی جو نیویارک میں ہیروئن کی اسمگلنگ میں ملوث ہونے کے بعد شی کے کارندوں کی مدد سے پاکستان واپس پہنچا تھا۔ اسے دھمکی دی گئی تھی کہ مذکورہ دھماکا نہ ہونے کی صورت میں امریکی اداروں میں اس کی مخبری کر دی جائے گی اور پھر اسے تحویل مجرمین کے معاہدے کے تحت امریکا لا کر سنگین سزا سنا دی جائے گی۔

اس دھماکے کے پیچھے کارفرما عوامل سامنے آنے کے بعد میں نے آتزک بنل کی دھمکی کو نظر انداز کر دیا تھا مگر اب سلطان شاہ کے اغوا کے واقعے نے میری تشویش میں بے پناہ اضافہ کر دیا تھا۔

راس المیڈا اور جمی لائیڈ کی خون آشام دشمنی میرے سامنے تھی۔ راس المیڈا ارب پتی اور ڈیوڈ اسٹار کا بانی سربراہ ہونے کے باوجود امریکا میں ہیروئن کی غیر قانونی تجارت پر شی کے ذریعے قابض ہونے کے خواب دیکھ رہا تھا۔ اس طرح وہ ہیروئن کی تجارت سے حاصل ہونے والی بے اندازہ رقوم کے ساتھ امریکی حکومت سے شی کو ہیروئن کے انسداد کے لیے ملنے والی دولت بھی ڈیوڈ اسٹارز کی عالمی طاقت میں اضافے کے لیے استعمال کر سکتا تھا۔

اس نے امریکی انتخابات میں یہودی ووٹوں کی اہمیت کے بل پر صدارتی امیدوار کو اپنی حمایت پر مجبور کر دیا۔ جمی لائیڈ ایک نادیدہ قاتل کی گولی کا نشانہ بن گیا اور یوں راس المیڈا نے اپنے ایک آدمی کو شی کی سربراہی پر مامور کر دیا۔ وہ راس المیڈا کا ایک خواب تھا۔ ڈیوڈ اسٹار اور شی کی سربراہی کے بعد وہ تنظیموں کے جملہ وسائل پر قابض تھا۔ اپنی زندگی کے آخری حصے میں اس کے سر پر مجھے زیر کرنے اور پاکستان کے اردگرد کی ہیروئن کی پیداواری منڈیوں پر قبضہ جمانے کا ایسا جنون سوار ہوا کہ وہ دوسرے کاموں پر شاید... بھرپور توجہ نہ دے سکا اور آخر کار کراچی کے ایک ویرانے میں بے بسی کی موت مارا گیا۔

وہ ڈیلی فوبیا کے نفسیاتی مرض کا شکار تھا مگر اس کا

بانشیا اپنے پیش رو سے کہیں زیادہ چالاک اور مکار تھا۔ اس نے براہ راست مجھ سے ٹکرانے کے بجائے شی سے تعلق رکھنے والوں کو قابو میں رکھنے کا مشن شروع کردیا۔ جس کے نتیجے میں پہلے اس نے عیسائی راہب کے بیٹے کو اپنا آلۂ کار بنا کر کوٹ ادو کے تھرمل بجلی گھر میں دھماکا کروایا اور اب جمن کے ذریعے سلطان شاہ کو اغوا کرایا تھا۔

مشرقی اور ترقی پذیر ملکوں میں کمپیوٹر اس وقت تک بہت عام نہیں ہوا تھا مگر مغرب میں زندگی کا ہر شعبہ اس ٹیکنالوجی سے استفادہ کررہا تھا۔ ان میں مجرموں کے منظم گروہ بھی شامل تھے شاید جی لائیڈ نے بھی اپنے لیے کام کرنے والے لوگوں کے کوائف ایسے ہی کسی نظام پر محفوظ کرلیے تھے۔

اس کے وہم و گمان میں بھی نہیں رہا ہوگا کہ اس کے ذلت آمیز قتل کے بعد وہ سارا مواد اس کے خون کے پیاسوں کے کام آئے گا۔

لائیڈ اپنے دشمن کے چھوڑے ہوئے ورثے پر دھیان نہیں دے سکا مگر آرتھر بیل نے اپنے کام کی ابتدا ہی اس اثاثے سے کی تھی اور شاید پاکستان میں مقیم ہر اس چھوٹے اور بڑے آدمی کے کوائف سے واقف ہوچکا تھا۔ جس نے کبھی بھی جی لائیڈ کی شی کے لیے کوئی قابل ذکر کام کیا تھا۔

یہ اس کی بدقسمتی تھی کہ میرے بارے میں خود جی لائیڈ کو بھی بھرپور معلومات حاصل نہیں ہوسکیں۔ اس کا سہرا ورما کے سر تھا جو اپنے خود ساختہ باپ کی جانب سے اس علاقے کی بلیک کوئن اور میری ماں تھی۔ میں اپنی جملہ کارگزاریوں کی رپورٹ اسے دیتا تھا اور وہ اس سمیت میرے درجے کے لوگوں کے بارے میں ذاتی رپورٹ سپر آئی مین یعنی جی لائیڈ کو بھیجتی تھی۔

میں ابتدا ہی سے اپنی کارکردگی کی بنا پر اس کی نظر کرم کا مستحق قرار پاچکا تھا۔ اسی وجہ سے شاید وہ میرے بارے میں ہمیشہ تشنہ اور ادھوری معلومات آگے بڑھاتی تھی اور اس کمی کو میری کارکردگی کی داد و تحسین سے پورا کرلیتی تھی۔

جمن اور کریم ملاح کے نام سامنے آجانے کے بعد ماضی کے حوالے سے وہ سب میرے ذہن کے ہولناک اندیشے تھے جو غلط بھی ثابت ہوسکتے تھے۔ اگر وہ درست تھے تو پاکستان میں آرتھر بیل واقعی ایک تشویش ناک صورت حال پیدا کرنے کی پوزیشن میں آچکا تھا۔

جی لائیڈ کے زمانے کی شی کے آزمودہ کارکنوں کی ایک قابل ذکر تعداد کو اپنا مطیع بنا لینے کے بعد وہ کوئی بھی تباہی پھیلا سکتا تھا۔ جس میں ہم لوگوں کے لیے ذاتی خطرات بھی پنہاں ہوتے۔ آرتھر بیل کی خود اعتمادی کا یہ عالم تھا کہ اس نے سلطان شاہ کے اغوا کے لیے کراچی کے امریکی قونصل خانے میں بیٹھے ہوئے سی آئی اے ایجنٹ بگ موڈے پر ذرا بھی انحصار نہیں کیا تھا جبکہ بگ موڈے ... شاید اس کے عزائم کی تکمیل کے لیے را کے ایجنٹوں کو بھارت سے غیر قانونی طور پر آنے کے بعد امریکا بھیجنے کی کارروائی میں پورے خلوص نیت سے منہمک تھا۔

بگ موڈے کو بری طرح نظرانداز کرکے اس نے بالا ہی بالا اپنے اعتماد کے دو خاص آدمیوں کو کراچی بھیجا۔ ان اجنبیوں نے جمن جیسے چھوٹے اور مقامی منشیات فروش سے رابطہ کیا اور پھر کریم ملاح کی مدد سے سلطان شاہ کو اغوا کرنے میں کامیاب ہوگیا۔

ان قیاسات میں ایک بنیادی جھول تھا۔ جمن کوئی سکہ بند اور بڑا منشیات فروش نہیں تھا جس کے بارے میں زیر زمین دنیا کا ہر کس و ناکس پوری طرح باخبر رہنے کی کوشش کرتا ہو۔ اس دھندے میں اس نے جو کچھ کمایا، بے دردی سے خرچ کرتا رہا اور جب شی پاکستان سے بستر بوریا سمیٹنے پر مجبور ہوئی تو وہ متمول حیثیت کا مالک نہیں تھا۔ بعد میں وہ خود بھی ہیروئن کی لت میں مبتلا ہوکر برے حال کو پہنچ گیا۔ علاج معالجے سے اس کی بدعادت تو چھوٹ گئی مگر مالی طور پر وہ نہ پنپ سکا۔

اگر جی لائیڈ کسی کمپیوٹر ڈیٹا بیس پر اپنے عالمگیر کارندوں کے کوائف جمع کرتا تھا تو اس میں جمن کا برسوں پرانا ڈیٹا ہی ہوتا۔ نہ جانے اس نے کتنے ٹھکانے بدلے ہوں گے۔ کراچی جیسے بھرے پرے شہر میں امریکا سے آئے ہوئے دو افراد کا ایسے گمنام اور فدوے بے وقعت

شخص تک پہنچ جانا تعجب انگیز تھا۔

میں ہمیشہ سے خود تنقیدی کا عادی تھا۔ دوسروں کو کسی بھی بحث میں مات دینے کے بعد بھی اپنی کہی ہوئی باتوں پر غور کرتا رہتا تھا۔ اسی عادت کی وجہ سے وہ مجہول میرے ذہن میں کھٹکتا رہا پھر میں نے خود ہی اس کا ایک جواز بھی تلاش کرلیا۔

آزرک بیل نے فون پر مجھے خود بتایا تھا کہ اس کے آدمی ایک ہفتے پہلے امریکا سے میری تلاش میں نکلے تھے۔ نیویارک سے کراچی تک کا سفر وقت کے شمارے سمیت آسانی سے ڈیڑھ دو دن میں مکمل کیا جاسکتا تھا۔ اس میں کسی پڑاؤ پر مختصر سا قیام بھی شامل تھا۔ اس طرح ان کے پاس سلطان شاہ تک رسائی کے لیے جمن کو تلاش کرنے کا کافی وقت تھا۔

معاً مجھے ایک پرہول خیال آیا اور میں مضطرب ہو کر بستر سے اٹھ گیا۔

ویانیلی وڈن دیکھنے کے ساتھ کن انکھیوں سے مجھے بھی دیکھ رہی تھی اور میں اس کی اس حرکت سے بے خبر نہیں تھا۔ میں نے اس کی بنائی ہوئی چائے کی پیالی اٹھا کر اضطراری انداز میں ہونٹوں سے لگائی تو وہ بے ساختہ مسکراہٹ کے ساتھ باقاعدہ میری طرف متوجہ ہوگئی۔

''اس قدر بوکھلا کر اور اچانک بستر سے اٹھے ہو جیسے پیٹ میں مروڑ اٹھنے لگے ہوں۔'' اس نے میری کیفیت سے محظوظ ہوتے ہوئے لطیف لہجے میں کہا۔

''مجھے اچانک جہانگیر کا خیال آگیا ہے۔'' میں نے اس کے تبصرے کی تردید کیے بغیر کہا۔

''اس وقت اس کا خیال آنے کی کیا تک ہے۔ غزالہ کا خیال آتا تو کوئی بات تھی۔''

''اگر وہ لوگ جمن جیسے گوشہ نشین آدمی تک پہنچ سکتے ہیں تو جہانگیر ہر وقت ان کی دسترس میں ہے۔ وہ اس قدر احمق ہے کہ ان کے پھیلائے ہوئے جال سے بچ نہیں سکے گا۔''

''تم نے جمن سے اچانک جہانگیر پر کیوں چھلانگ لگا دی؟ کیا صرف اس لیے کہ ان دونوں کے نام جے سے شروع ہوتے ہیں؟'' اس نے استہزائیہ لہجے میں پوچھا۔

وہ میرا ذہن اس حد تک بھی نہیں پڑھ سکتی تھی کہ میرے دل کا ہر وسوسہ بھانپ لے۔ میں نے اختصار کے ساتھ اسے اپنے تازہ ترین خدشات سے آگاہ کرڈالا۔

وہ خاموشی اور تحمل سے میری باتیں سنتی رہی پھر میرے خاموش ہونے پر کہنے لگی۔ ''امریکا میں واقعی ہر طرف کمپیوٹر کا جنون پھیلا ہوا ہے۔ بڑے اور معزز لوگ اپنی غیر قانونی آمدنیوں کا حساب رکھنے کے لیے صرف کمپیوٹرز پر بھروسا کرتے ہیں مگر تمہاری یہ باتیں مجھی لاجیکل نہیں ہیں۔ رعاو ... نہیں آئیں۔''

اسے خاموش پا کر مجھے سوال کرنا پڑا۔ ''کیوں؟ اس کی کوئی وجہ بھی ہوگی۔''

''سب سے بڑی وجہ یہ ہے کہ جمی اسمتھ کی بیٹی ہوں اور اپنے باپ کی فطرت سے بہت اچھی طرح واقف ہوں۔ وہ ایسے معاملات میں مشینوں سے زیادہ اپنے دماغ پر انحصار کرنے والا آدمی تھا۔ ہوسکتا ہے کہ ڈیوڈ اسمتھ یہ سب کرتے ہوں اور ڈیڈی پر قبضہ کرنے کے بعد وہاں بھی یہ طریقہ رائج کردیں۔''

''پھر اس مہم کی تکمیل کے لیے جمن اور کریم ملا کا ہی انتخاب کیوں کیا گیا؟''

''اتفاق!'' اس نے بے پروائی سے کہا۔ ''جمن ہم سے ٹوٹا ہوا ایک بھگوڑا مجرم ہے اور انہیں ایسے کام کے آدمی کی ضرورت تھی۔ ڈاروں پر محفلیں جمانے والے ایسی باتوں سے باخبر رہتے ہیں۔ کسی نہ کسی حوالے سے دونوں فریق یکجا ہوگئے۔ یہ اعتراض تو تم ہر نام پر کرسکتے تھے۔''

''ہر نام اور ان ناموں میں بڑا فرق ہے۔ کوٹھانہ کے بنگلے میں ڈاکا کرنے اور سلطان شاہ کے اغوا میں مدد دینے والوں میں تین چیزیں مشترک ہیں۔ ہیروئن فروشی ڈی سے پرانا تعلق اور آزرک بیل سے حالیہ رابطہ...... میں انہیں اتفاق نہیں مان سکتا۔ یہ مشترک خصوصیات ایک بڑے خطرے کی نشان دہی کر رہی ہیں۔ پاکستان میں ہم کو صرف میں جواب دہ تھا یا میرے ساتھی۔ ان میں سے نادر اور داؤد مارے گئے۔ اب صرف جہانگیر زندہ ہے۔ سلطان شاہ کے بعد اس کی باری بھی

سکتا ہے۔"

"اس کی بیوی بہت چالاک اور سمجھدار عورت ہے؟"

ویرا نے بے ساختہ کہا۔ "اگر وہ بیوی کے ساتھ دوستانہ رکھے تو سلمیٰ کے مشورے اسے بہت سی پریشانیوں سے بچا لیں گے۔"

ٹیلی وژن اناؤنسر کی زبان سے ساؤتھ آل کے دوہرے قتل کا ذکر سنتے ہی میں پلٹ کر اسکرین کی طرف متوجہ ہونے پر مجبور ہو گیا اور سلمیٰ کا ذکر شروع ہونے سے ہی ختم ہو گیا۔

پتا چلا کہ اسکرین پر خبریں آرہی تھیں۔ ان لوگوں نے ابلاغ کے ذرائع کو حقیقی معنوں میں استعمال کرنا سیکھا تھا۔ تعلیم کو د...... تفریحات..... فلموں اور دیگر پروگراموں کے درمیان خصوصی دورانیے کے مستقل خبر نامے ہر شخص کو پل پل کی بدلتی ہوئی صورت حال سے باخبر رکھتے تھے۔

گیتا اور جیمز پنڈت کے دوہرے قتل کے بارے میں سراغ رساں خود کو ایک بند گلی میں محسوس کر رہے تھے جس کے پیچھے گیتا اور اس کے ساتھی کو دہیز ریسٹوران تھا وہاں سے گھر لے جانے والا ٹیکسی ڈرائیور موجود تو شہر میں صرف وہی قاتل کی نشان دہی کر سکتا تھا اور وہ غائب تھا۔

ان لوگوں کو اس ٹیکسی ڈرائیور کی ہوا بھی نہیں لگ سکی تھی جس کی ٹیکسی میں ویرا نے ہم بیٹوں کا پیچھا کیا تھا اور وہ اپنے محاسبے کے خوف سے دبکا ہوا تھا۔

خبر کے درمیان میں تبصرے کے لیے ایک افسر کو پیش کیا گیا۔ اس نے کہا وقت کے ساتھ انگلینڈ میں نسلی اور معاشرتی جرائم کی رفتار ضرور بڑھ رہی ہے مگر مجموعی طور پر اس ملک کے قدیم باشندے قانون کی بھرپور پاسداری کرتے ہیں البتہ دنیا بھر کے مختلف معاشروں سے بہتر مستقبل کے لیے ہجرت کر کے آنے والوں کے رویے کا انحصار ان کے متروک معاشروں کی اقدار سے ہوتا ہے۔

اس کا تبصرہ طویل اور تعصب آمیز تھا جس کا لب لباب یہ تھا کہ باہر سے آئے ہوئے مرد و زن جب مقامیوں سے شادی کرتے ہیں تو مخلوط نسل کے ایسے بچے جنم لیتے ہیں جن کی بنیادیں بہت مضبوط نہیں ہوتیں۔ مقامیوں کے مقابلے میں احساس کمتری کا شکار ہوتے ہیں، ہم نسلوں میں برتری منوانے کے لیے کوشاں رہتے ہیں اور یہ تضاد انہیں قانون کی مکمل پاسداری سے قدرے دور لے جاتا ہے۔

غالباً دوہرے قتل کا واحد گواہ بھی جیمز پنڈت کی طرح کا کوئی اینگلو انڈین رہا ہوگا جو جیمز کو ہتک آمیز تصور کرتا ہے۔ اسی لیے سامنے آنے سے گریزاں ہے۔

وہ تبصرہ سن کر میرا دل خوش ہو گیا۔ ایسے معاملات میں قوموں کی تضحیک کا مقصد صرف حکومتوں کی تضحیک ہوتا ہے لہٰذا تبصرے میں اینگلو انڈین طبقے پر تنقید کر کے بھارتی حکومت کو نشانہ بنایا گیا تھا جو لندن میں میسر سفارتی مراعات کی آڑ میں را کی ایجنسی چلا رہی تھی۔

اس تبصرے کی دوسری خوبی یہ تھی کہ اس کے لفظ لفظ سے کیس کے تفتیش کاروں کی ناکامی اور مایوسی کا اظہار ہو رہا تھا۔ ان کی ...... سرگرمیوں کا جو نتیجہ پیش کیا جا رہا تھا اس سے یہ نتیجہ اخذ کرنا مشکل نہیں تھا کہ کسی مناسب شہادت کی دستیابی تک وہ کیس عارضی طور پر داخل دفتر کر دیا جائے گا۔

مجھے ٹیلی وژن کی طرف متوجہ پا کر ویرا نے صرف اتنی دیر صبر کیا کہ ساؤتھ آل والے واقعے کا ذکر مکمل ہو جائے۔ دوسری خبر شروع ہوتے ہی اس نے ٹیلی وژن بند کر دیا۔

"خود اتنی دیر سے پروگرام دیکھنے میں منہمک تھیں۔ میں نے ذرا سی دلچسپی لی تو فوراً ٹیلی وژن بند کر دیا۔" میں نے چائے کی پیالی خالی کر کے احتجاج کیا۔

"مجھ سے باتیں کرو۔ مجھے یہ بتاؤ کہ اب ہمیں سلطان شاہ کے لیے کیا کرنا چاہیے؟" اس نے اپنے لیے سگریٹ سلگاتے ہوئے سنجیدہ لہجے میں سوال کیا۔

"یہاں بیٹھ کر ہم بے بسی سے انتظار کرنے اور اپنے ذہنوں کو تھکانے کے سوا اور کیا کر سکتے ہیں۔ جو کچھ کر سکتا ہے وہ پہلے ہی اپنے ہر آرام کو تج کر سایوں کے پیچھے بھاگا بھاگا پھر رہا ہے۔"

"پتا نہیں اب اس کا فون کس وقت آئے گا۔" وہ بڑبڑائی...... "اس کی اہم رپورٹ کے انتظار میں ہمیں یہیں جم کر بیٹھنا پڑے گا۔"

"اگر تم کو سیر و تفریح کے لیے کہیں جانا ہو تو تم بے فکر ہو کر نکل جاؤ۔ انتظار کا کار خیر میں سرانجام دے لوں گا۔" میں نے معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ جواب دیا۔

"اس وقت کسی کو بھی سیر و تفریح کی سوجھ سکتی ہے؟" وہ چڑ کر بولی۔

"بقول تمہارے نرم دیرا ہو۔ تمہارے بارے میں کسی بھی وقت کچھ بھی نہیں کہا جا سکتا۔ تم پر قنوطیت طاری ہو تو تم کسی بے گناہ چھڑے کے روندے جانے پر پورے خلوص اور انہماک سے آنسو بہا سکتی ہو۔ طبیعت پر خوں ریزی سوار ہو تو ایک جیتے جاگتے انسان کی گردن توڑ کر بھی جشن منا سکتی ہو۔"

"تم مجھ پر طنز کر رہے ہو یا میں تمہارے ان الفاظ کو اپنی تعریف سمجھوں؟"

"آدمی اپنے بارے میں خوش فہمیوں اور خوش گمانیوں...... سے کام لیتا رہے تو سدا سکھی رہتا ہے۔ سامز رابرٹ ہوٹل میں قیام کے دوران میں تمہارے ارادے خطرناک تھے۔ کیا پتا تم نے وہاں رہتے ہوئے کسی سے دوستی استوار کر ہی لی ہو۔"

وہ خوش ہو کر ہنس پڑی "اس کا مطلب ہے کہ دوسرے مردوں سے دوستی کے بارے میں میری باتیں تمہاری کھوپڑی میں ابھی تک جمی ہوئی ہیں اور تم ان کے بارے میں سوچ سوچ کر جل رہے ہو۔"

"مجھے جلنے کی کیا ضرورت ہے؟ تم ایک آزاد اور خود مختار لڑکی ہو، جو چاہو کر سکتی ہو۔ اس سرزمین پر تو والدین بھی اپنی بالغ اولاد کی ناشائستہ سرگرمیوں پر کوئی جبری قدغن عاید کرنے کے قانونی حق سے محروم ہیں۔ میں تمہارا کچھ بھی نہیں بگاڑ سکتا۔"

اسے فوراً ہی ایک نیا موضوع ہاتھ آ گیا۔ "ایک زمانے میں ایسی مہم جوئیوں میں مجھے لطف آتا تھا مگر اب ان سب کاموں سے اکتاہٹ سی محسوس ہونے لگی ہے۔ ویسے یہاں بیٹھ کر تم نے بہت نازک مسئلہ اٹھایا ہے۔ کم و بیش پورے ایشیا میں ہی اخلاقی اور قانونی پابندیاں ہونے کے باوجود مرد کی بے راہ روی کو نظر انداز ہی نہیں بلکہ قبول بھی کر لیا جاتا ہے لیکن عورت کی کج روی کو عزت و غیرت کا معاملہ تصور کیا جاتا ہے۔ میں نے کہیں پڑھا تھا کہ تمہارے سندھ میں تو کاروکاری کے سفاکانہ قبائلی قانون کے تحت ہر سال سیکڑوں خون ہو جاتے ہیں اور کسی بھی مجرم کو آج تک شاید قابل ذکر سزا نہیں سنائی جا سکی......"

"ہم برطانیہ میں بیٹھے ہیں۔" میں نے پہلو بدل کر اس کی بات کاٹ دی۔ "اگر میں غلط نہیں کہہ رہا تو یہ سرزمین بے آئین ہے۔ یہاں ہر رسم و رواج کو آئینی تقدس حاصل ہے اور ہمارے قوانین ان ہی قدیم روایات کی روشنی میں بنائے گئے ہیں۔ اگر بعض علاقوں میں ایسی ہی کچھ سخت رسوم باقی جاتی ہیں تو تم ان پر حرف گیری نہیں کر سکتیں۔ ہر خطے کو اپنی روایات کے تحفظ کا حق حاصل ہے۔"

"ہو سکتا ہے کہ کاروکاری، جبری مشقت کے بیگار کیمپ، نجی جیل خانے، ذاتی لشکر، منشیات نوشی سے...... بدترین پرہیز مگر منشیات سازی اور منشیات فروشی میں بھرپور...... دلچسپی لینا تمہارے بعض علاقوں کے ماضی کا قابل احترام ورثہ ہوں۔ میں ان میں سے کسی رسم و رواج پر معترض نہیں ہوں۔ میں صرف یہ جاننا چاہتی ہوں کہ ایسے علاقوں سے یورپ اور برطانیہ میں آباد ہونے والے جوڑے جب اپنی جوان لڑکیوں کو اجنبی بوائے فرینڈ کے ساتھ شیر و شکر ہوتے دیکھتے ہوں تو ان کے دل پر کیا گزرتی ہوگی؟"

"گرم خون اور پیش بین نظریں رکھنے والے اس برے وقت سے بچنے کے لیے بلوغت سے پہلے اپنی لڑکیوں کے ہاتھ پیلے کر دیتے ہیں یا پھر انہیں واپس اپنے موروثی حصار میں پہنچا دیتے ہیں۔ یہ سنگین مرحلہ ان لوگوں کو پیش آتا ہے جو آزاد خیالی اور اولاد کی فرماں برداری کے زعم میں اپنے لیے چیلنج پیدا کر لیتے ہیں یا وطن میں ہر رشتے سے اپنا تعلق توڑ چکے ہوتے ہیں۔ ایسے لوگوں کی تعداد بہت کم ہوگی۔ انہیں بس ایک

ذریعہ ہوتا ہے کہ ان کی لڑکیوں کے کرتوت اپنے رشتے داروں کی نظروں سے چھپے رہتے ہیں۔ پردیس کی رہائش کو وہاں آسودگی کا نقاب پوری طرح چھپا لیتا ہے۔"

"کیا یہ ایک اہم مسئلہ نہیں ہے؟ اس کے حل کی ضرورت نہیں ہے؟" اس نے پوچھا۔

میں ہنسی سے ہنس پڑا۔ "ہجرت معاشی ہو یا سیاسی اور نسلی..... اپنی کوکھ میں ہمیشہ سنگین انسانی المیے اور دردناک مسائل لے کر وقوع پذیر ہوتی ہیں۔ دانش مندی سے کام لیا جائے تو یہ مسائل جلد حل ہو جاتے ہیں ورنہ وقت کے ساتھ ساتھ مسائل حل ہو ہی جاتے ہیں۔"

"حل ہو جاتے ہیں یا دب جاتے ہیں؟" اس نے معنی خیز لہجے میں پوچھا۔

"تم یہ بھی پوچھ سکتی تھیں کہ کیا دبا دیے جاتے ہیں۔ بات سیدھی سی ہے۔ دریا پہاڑوں سے نکلتے ہیں تو ان کی بپھری ہوئی، جھاگ اڑاتی موجیں پتھروں اور چٹانوں کو اپنے ساتھ خس و خاشاک کی طرح بہا لے جاتی ہیں۔ راستے میں آنے والی ہر رکاوٹ کو تہس نہس کر دیتی ہیں۔ بلندیوں پر بند باندھ لیا جائے تو ان کی سرکش موجوں کو بلندیوں پر ہی کسی جھیل کے سکون میں ڈبویا جا سکتا ہے ورنہ میدانی ڈیلٹا میں پہنچنے تک ہر دریا کو آخر کار قرار آ جاتا ہے۔ اس کی لہریں چٹان تو کیا، ساتھ آئی ہوئی ریت اور مٹی کو بھی اپنے ساتھ بہا لے جانے کی قوت نہیں رکھتیں۔ یہ سفر کی منزلوں کا ایک فطری اصول ہے۔"

"شاید تم کوئی بہت اونچا فلسفہ بگھارنے کی کوشش کر رہے ہو جو میرے پلے نہیں پڑ سکا۔"

"ہجرت کرنے والی پہلی نسل کی زندگی ہمیشہ بہت کڑی، دردناک اور عبرت انگیز ہوتی ہے جہاں ہر گام پر بے اندازہ جدوجہد، قربانیوں اور سمجھوتوں کے نشان ملتے ہیں۔ آبائی زمین اور رشتوں کو ٹھکرا کر مغرب میں آ بسنے والوں پر بھی یہی کلیہ صادق آتا ہے۔ ان کی دوسری نسل اسی ماحول میں پلی بڑھی ہے۔ جب وہ اپنے بڑوں کی جگہ لے لے گی تو تیسری نسل کے بارے میں اس کا رویہ بہت کھلا اور مقامی ماحول سے قریب تر ہوگا اور اگر وہ یہیں رہتے رہے تو میرا اندازہ ہے کہ ان کی تیسری اور چوتھی نسل میں یہ تضاد برائے نام رہ جائے گا۔ یہ اسی طرح ہوتا چلا آیا ہے اور یوں ہی ہوگا۔"

"گڈ!" وہ تحسین آمیز مسکراہٹ کے ساتھ بولی "تمہاری اس مختصر سی گفتگو میں کام کی بہت سی باتیں ملی ہیں۔ اب میں اس موضوع پر ایک بھرپور مقالہ لکھ سکتی ہوں۔"

"ہو سکتا ہے کہ نیویارک میں اقوام متحدہ کے ہائی کمیشن برائے مہاجرین میں تمہیں صرف اسی مقالے کی بنا پر کوئی اعلیٰ ملازمت مل جائے۔" میں نے ہنس کر کہا۔

"یہ نہ سمجھو کہ میں اتنی آسانی سے تمہاری جان چھوڑ دوں گی۔ ملازمت کی پیشکش کی گئی تو میں بلا تردد اسے ٹھکرا دوں گی۔ پاکستان خواہ غریب اور پس ماندہ ملک ہے مگر مجھے پسند ہے۔ یہ بات میں پہلے بھی تمہیں کھل کر بتا چکی ہوں۔"

"ٹھیک ہے۔" میں بائیں ہاتھ سے اپنا سر سہلاتے ہوئے بولا۔ "ماضی میں جو گناہ کیے ہیں ان کی یہ سزا بھی جھیلنی ہی ہوگی۔ شاید یہ بھی مکافات عمل کا ایک حصہ ہے۔"

"تم سفاک اور بے مہر ہو۔" وہ منہ بنا کر بولی "میری رفاقت کو سزا قرار دے رہے ہو۔ یہ نہ بھولو کہ تمہارے ارد گرد ہی جہانگیر جیسا قدردان بھی موجود ہے جو اس سزا کو اپنے لیے سب سے بڑا اعزاز سمجھے گا۔"

"جہانگیر!" بے اختیار میری نظریں اپنی رسٹ واچ پر چلی گئیں۔ اس وقت پانچ بج رہے تھے۔ مجھے اول خان سے بات کیے دو گھنٹے سے زیادہ وقت ہو گیا تھا۔ اتنی دیر میں اسے کچھ نہ کچھ کر گزرنا چاہیے تھا۔ اس کی طرف سے کوئی خیر خبر ملنے تک میں اپنے کمرے سے نہیں ہل سکتا تھا اور کمرے سے جہانگیر کو فون کرنا مناسب نہیں تھا۔ میری طبیعت پر ایک بار پھر اضطراب طاری ہونے لگا۔

''بہت دیر ہوگئی۔ اب تک اول خان کی طرف سے کوئی اطلاع مل جانی چاہیے تھی۔'' چند ثانیوں کے توقف کے بعد دیرا نے میری بے چینی بھانپ کر کہا۔

میں نے اسے کوئی جواب نہیں دیا۔ اول خان کو فون پر مشورے دیتے ہوئے میں نے یہ بات زور دے کر کہی تھی کہ سلطان شاہ کی بازیابی کے لیے وقت سب سے زیادہ اہم ہے کوئی بھی اطلاع ملتے ہی وہ اپنے طور پر سوچ اور فیصلہ کر کے اس پر عمل کر گزرے۔

اس پوری گفتگو میں کہیں بھی یہ ذکر نہیں آیا تھا کہ وہ ہمیں حالات میں رونما ہونے والی تبدیلیوں سے باخبر کرتا رہے۔ وہ ایک تکنیکی نکتہ تھا ورنہ اول خان کو سلطان شاہ کے بارے میں ہماری سنگین تشویش کا پوری طرح احساس تھا۔

وہ اس کی بازیابی میں کامیاب ہو جاتا تو اپنی سرخ روئی کے اظہار کے لیے وفور مسرت کے عالم میں سب سے پہلے فون کرتا اور سلطان شاہ سے ہماری بات کرا دیتا۔ اس کی طرف سے فون نہ آنے کا مطلب تھا کہ وہ اپنی کوششوں میں الجھا ہوا تھا یا پھر بازی ہاتھ سے نکل جانے پر سوگ کے عالم میں کہیں منہ چھپائے بیٹھا ہوا تھا۔ اس کی خاموشی بہرصورت تشویش انگیز تھی۔

میں نے اضطراری طور پر سگریٹ سلگائی اور بے چینی سے کمرے میں ٹہلنے لگا۔

دیرا میرے وجود میں انگڑائیاں لینے والے طوفان کو اچھی طرح سمجھ رہی تھی۔ اس نے مجھ سے کوئی چھیڑ چھاڑ کرنے کے بجائے مجھے تنہا چھوڑنے کا فیصلہ کر لیا اور قدِ آدم آئینے پر اپنے سراپا پر ایک ناقدانہ نظر ڈال کر ہوٹل کے بار کے لیے چل دی۔

کچھ دیر پہلے چائے کی ایک پیالی پینے کے باوجود وہ اپنے مضطرب اعصاب کو سکون پہنچانے کے لیے شاید الکحل کی شدید ضرورت محسوس کر رہی تھی۔

وہ دروازے سے باہر نکلی ہی تھی کہ فون کی گھنٹی بج اٹھی۔ وہ جاتے جاتے کمرے میں لوٹ آئی۔ میں نے لپک کر فون کا ریسیور اٹھا لیا۔

''مسٹر کسی راج کشور کا فون ہے۔'' میرے کانوں میں مترنم سی نسوانی آواز آئی۔

میں اس نامانوس نام کے بارے میں سوچتا ہی رہ گیا۔ ہوٹل کی آپریٹر نے میرے کسی رسمی جواب کا انتظار کیے بغیر کال مجھے منتقل کر دی۔

''ہیلو! میرے پاس تمہارے لیے ایک بڑی خوش خبری ہے۔''

میرے کانوں میں بدری ناتھ کی مسرت آمیز آواز آئی۔ آپریٹر کو اپنا اصل نام نہ بتا کر اس نے اپنی پیشہ ورانہ بیدار مغزی کا ثبوت دیا تھا۔

''کب روانگی کا ارادہ ہے؟'' میں کوشش کے باوجود اس کی خوشی کا ساتھ نہ دے سکا۔

''جلد از جلد...... کل کی سیٹ کے لیے کوششیں جاری ہیں۔ میں پبلک بوتھ سے بول رہا ہوں مگر تم ہوٹل میں ہو۔ پوری تفصیل تمہارے لیے دلچسپ ثابت ہوگی۔'' اس نے کہانی شروع کرنے سے پہلے میری اجازت چاہی۔

''تھوڑی دیر بعد کہیں فون پر ملاقات کا وقت طے کریں گے۔'' میں نے کہا۔ ''میں یہ باتیں روبرو سن کر ہی پوری طرح محظوظ ہو سکوں گا۔''

''میری حفاظت کا سلسلہ چل پڑا ہے۔ اب اگلے پڑاؤ پر ہی ملاقات ہوگی۔ کہیں سے مجھے سری کے نمبر پر فون کر لینا۔ پندرہ منٹ بعد سے لے کر کم از کم صبح تک میں گھر پر ہی رہوں گا۔'' اس بار اس نے سری تواس کا بھی پورا نام نہیں لیا تھا۔

''ٹھیک ہے۔ میں فون کر لوں گا۔'' جواب دے کر میں نے فون بند کر دیا۔

''بدری کو جلد از جلد امریکا روانہ ہونے کا حکم ملا ہے۔'' ریسیور رکھ کر میں نے دیرا کو مطلع کیا۔

''...... اس کے ساتھ ہم کو بھی اپنا رخت سفر سمیٹنا ہوگا؟'' دیرا پر تشویش لہجے میں بولی۔

''اس کمرے میں ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے ہیں۔ ہم ابھی سفر کے ارادے سے نکلے تھے۔ روانگی میں تمہیں کیا تشویش ہے؟''




"پھر سلطان شاہ کا کیا بنے گا؟ اگر پاکستان میں ہماری ضرورت ہوئی تو......"

"ہم اسی وقت کہیں جا رہے۔ پتا نہیں یہ اول خان کہاں مر گیا ہے......؟ وہ کہیں بھی الجھا ہوا ہو صبح سے پہلے اس کا فون ضرور آئے گا یا پھر میں باہر سے اسے فون کروں گا۔ انہیں پتا چل جائے گا کہ اب ہماری ترجیح کیا ہونی چاہیے۔ ضرورت ہوئی تو ہم نیویارک کے بجائے کراچی چل دیں گے۔"

"بدری کے بارے میں اچانک ہی فیصلہ کیوں کر لیا گیا؟" ویرا نے پوچھا۔

"سننے والوں کو ہر فیصلہ اچانک ہی محسوس ہوتا ہے مگر فیصلہ کرنے والے بہت سوچ بچار کے بعد کسی نتیجے پر پہنچتے ہیں۔ وہ خوش تھا اور بہت کچھ بتانا چاہ رہا تھا مگر میں نے اسے.... روک دیا۔ اول خان سے بات ہو جائے تو پھر میں باہر جا کر اس سے رابطہ کروں گا۔"

"مجھے یوں محسوس ہو رہا ہے جیسے ہم ایک ہی وقت میں کئی متضاد الجھنوں سے دوچار ہو گئے ہوں۔" ویرا تفکر آمیز لہجے میں بولی۔

"ایک وقت میں ہم ایک ہی طرف دھیان دے سکیں گے۔"

"یہ تمہاری خام خیالی ہے۔ یہ سب کڑیاں ایک ہی لڑی کا حصہ ہیں اور اس کے آخری سرے پر آرزک تکلا موجود ہے۔ وہ مجھے راس امیڈا سے زیادہ مکار اور منصوبہ ساز نظر آنے لگا ہے۔ خود خم ٹھونک کر میدان میں اترنے کے بجائے اپنے ٹھکانے پر بیٹھ کر اپنے مہروں کو ادھر ادھر ہلایا جا رہا ہے اور مجھ سے رابطہ ہونے پر مصالحت کی پیشکش تک کر بیٹھا ہے۔"

"ہم دونوں میں سے کون صحیح ہے، اس کا فیصلہ آنے والا وقت ہی کرے گا۔" یہ کہتی ہوئی وہ اپنی جگہ سے اٹھ گئی۔ غالباً اسے ہوٹل کا بھولا ہوا بار یاد آ گیا تھا۔

ویرا چلی گئی اور میں سگریٹ پر سگریٹ پھونکتا انتظار کے عالم میں اندر ہی اندر کڑھتا رہا۔

ساڑھے بجے کمرے کے سکوت میں فون کی گھنٹی کی آواز گونجی۔

"لانگ ڈسٹنس کال۔" آپریٹر نے ضرورت سے ایک لفظ بھی زیادہ کہے بغیر کال مجھے دے دی۔ وہ جانتی تھی کہ بیرون ملک سے آنے اور وہاں جانے والی ہر کال کتنی قیمتی ہوتی ہے۔ وہ وقت غیر ضروری باتوں یا سوال و جواب میں گنوانا اس کے نزدیک شاید واقعی جرم تھا۔

اپنی ہیلو کے جواب میں مجھے ریسیور میں اول خان کی مضمحل اور بوجھل آواز سنائی دی۔

"اس کا کوئی سراغ نہیں مل سکا۔" اس نے ایک ہی فقرے میں پوری کہانی سمیٹ دی۔

مجھے یوں محسوس ہوا جیسے کسی نے میرے دل کے مقام پر زور سے گھونسا رسید کر دیا ہو۔ میں نے تھکی ہوئی آواز میں پوچھا "اور جہاز کا کیا ہوا؟"

"وہ ہمارے پہنچنے سے تین گھنٹے پہلے پرواز کر چکا تھا۔ اس پر صرف چھ تابوت تھے۔"

"تم اس وقت کہاں سے بات کر رہے ہو؟" میں نے تیزی سے پوچھا۔

"میں دفتر میں ہی ہوں۔ تم فکرمند نہ ہو۔ میرے آدمی ابھی بھی اس کی تلاش......"

میں نے اسے بات پوری کرنے کا موقع دیے بغیر سرد لہجے میں کہا۔ "یہ فون ان باتوں کے لیے مناسب نہیں ہے۔ دفتر میں رہ کر میری کال کا انتظار کرو۔"

مزید کچھ کہے یا سنے بغیر میں نے یک لخت فون کا سلسلہ منقطع کر دیا۔

اول خان کے جواب نے میرے اندیشوں کی تائید کر دی تھی۔ پہاڑ جیسا طویل وقت گزر چکا تھا۔ مزید وقت تیزی کے ساتھ ہمارے ہاتھ سے نکلا جا رہا تھا جو سلطان شاہ کے لیے خطرناک تھا۔

اول خان نے اپنی دانست میں جہاز کے بارے میں تحقیقات کر کے یہ یقین کر لیا تھا کہ کراچی سے امریکا کے میرین کمانڈوز کی چھ لاشیں لے جانے والے جہاز پر سلطان شاہ کو نہیں لے جایا گیا تھا۔ مگر میری چھٹی حس کہہ رہی تھی کہ اگر امریکا کے مقتدر اور طاقت ور حلقے اپنی رضامندی سے یا بلیک میلنگ کے ذریعے ڈیوڈ اسٹارڈ کی پشت پناہی کر رہے تھے تو وہ ٹرانسپورٹ طیارہ سلطان شاہ کے رازدارانہ اغوا کے لیے بہترین سفری ذریعہ ثابت ہو سکتا تھا۔

اگر کا مسئلہ صرف اس لیے پیدا ہوتا تھا کہ میرے پاس اس یقین کے حق میں کوئی ثبوت نہیں تھا ورنہ ہر ظاہری دلیل مجھے اسی ایک نظریے پر راسخ کر رہی تھی۔

اس اطلاع پر میرا دوران خون تیز ہو گیا تھا اور میرے وجود میں سویا ہوا انتقامی درندہ بیدار ہو گیا تھا۔ اگر سلطان شاہ کراچی میں بازیاب نہ ہو سکا تو پھر کیا ہوگا؟ اس بارے میں مزید غور و فکر کی ضرورت نہیں تھی۔ پورا نقشہ میرے ذہن میں واضح تھا۔

دشمن کے حیوانی تشدد سے کراہتے اور بلبلاتے ہوئے زخمی سلطان شاہ کا تصور ہی میرے لیے سوہان روح تھا۔ میں نے فوراً ہی اپنا کمرا چھوڑ دیا۔

میرا ذہن مسلسل امریکا کے ٹرانسپورٹ طیارے میں الجھا ہوا تھا جو میرین کمانڈوز کی لاشیں لے جانے کے لیے کراچی پہنچا اور چند روز بعد واپس چلا گیا۔

آخر وہ کون سے نکات تھے جنہیں چیک کر لینے کے بعد اول خان نے یہ سمجھ لیا تھا کہ اس طیارے کا سلطان شاہ کے اغوا سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ وہ نکات طے ہو جانے کے بعد یہ دیکھنا تھا کہ کون کون سے پہلو اس کی نظروں سے بچے رہ گئے تھے۔ اس مشق سے گزرے بغیر میں اول خان کی ایماندارانہ رائے سے اتفاق نہیں کر سکتا تھا۔

میں نے تین مزید فون کارڈز خریدے اور پھر دادا کی تلاش میں بار کی طرف چل دیا۔

شام ہو چلی تھی بلکہ ہو ہی گئی تھی۔ بار میں تقریباً ساری میزیں آباد تھیں اور گھوڑے کی نعل کی شکل میں بنے ہوئے خوب صورت آبنوسی کاؤنٹر کے گرد بھی سارے اسٹول آباد تھے بلکہ بعض شوقین جوڑے ان کے درمیان بھی کاؤنٹر سے لگے چہلیں کر رہے تھے۔

یہ سب بعد کی باتیں ہیں کہ مجھے بار کی وجہ سے یاد آ گئیں اور خوشگوار یادوں کے کسی ذاتی خانے میں جم

گئیا۔ اس وقت یہ عالم تھا کہ مجھے کوئی چیز اچھی نہیں لگ رہی تھی۔ غصے اور بے بسی کے جذبات نے مل کر میری طبیعت پر ایسی متشددانہ کیفیت طاری کر دی تھی کہ سامنے آ جانے والی ہر چیز کو توڑ پھوڑ کر خاک میں ملا دینے کو دل چاہ رہا تھا۔

میں نے اس ٹیچ بار کا طواف کیا۔ بھانت بھانت کے تمباکوؤں اور مختلف شرابوں کی ملی جلی مخصوص بو سے بوجھل اس فضا میں دربا مجھے کہیں نظر نہیں آئی۔

"وہ کہاں گئی؟ وہ تو مجھ سے بار کے لیے کہہ کر آئی تھی!" میرے ذہن میں ایک تحیر آمیز سوال ابھرا۔

"گئی ہو گی جہنم میں!" میں شانے اچکا کر نکاس کے راستے کی طرف بڑھ گیا۔ اس وقت میرا موڈ کچھ ایسا جارحانہ تھا کہ میں اپنی سیدھی راہ سے ہٹے بغیر بدن اڑاتے چلتا رہا۔ سامنے سے آنے والے کئی مرد اور عورتیں تصادم کے آخری لمحات پر مجھ سے صرف شانے ٹکراتے ہوئے گزر گئے۔

مجھے دربا پر غصہ آنے لگا۔ وہ ایسی نہیں تھی کہ محض شانے اچکا کر میں اسے اپنے سر سے اتار پھینکنے میں کامیاب ہو جاتا۔

اس ہوٹل کے داخلی دروازے کے قریب ہی شیشے کی ایک دیوار میں ریستوران کی روشن تختی کے نیچے ذیلی دروازہ دکھائی دے رہا تھا۔ جو شاید ہوٹل کے مقیم مہمانوں کے لیے بنایا گیا تھا۔ میرے قدم بے اختیار اس طرف مڑ گئے۔ اس میں میرے ارادے کا کوئی دخل نہیں تھا۔

اندر گھستے ہی مجھ پر بیک وقت دو حقیقتیں منکشف ہو گئیں۔ ریستوران کا صدر دروازہ سڑک کے رخ پر واقع تھا اور دربا اسی طرف شیشے کی دیوار کے ساتھ لگی ہوئی میز پر بیٹھی اپنے گلاس سے چسکیاں لے رہی تھی۔ اس کی ساری توجہ باہر کے منظر پر مرکوز تھی۔

میں اسی طرف بڑھتا چلا گیا۔ میں نے دور ہی سے دیکھ لیا کہ وہ متفکرانہ انداز میں کونیاک پی رہی تھی۔ اس کے سامنے رکھی ہوئی بوتل میں بس آخری چند گھونٹ باقی تھے۔

میں اس کی مکمل بے خبری میں اس میز کے قریب جا کھڑا ہوا۔ اپنے قریب کسی کی موجودگی کا شعوری احساس ہوتے ہی وہ چونک کر مڑی اور مجھے دیکھتے ہی اپنی کرسی چھوڑ کر ہڑبڑاتے ہوئے، معذرت خواہانہ انداز میں کھڑی ہو گئی۔

میری آنکھوں سے جھلکتی ہوئی جارحیت نے اسے معذرتی انداز میں بولنے پر مجبور کر دیا۔ "مم... میں... بار بار میں بالکنی میں جگہ نہیں ملی تھی، میں تھوڑی دیر کے لیے تمہیں اکیلا چھوڑنا چاہتی تھی اس لیے واپسی کے بجائے ریستوران میں آ بیٹھی... مگر تم یہاں کیسے آ گئے؟"

"آؤ... میں ہوں، دروازے سے باہر جا رہا ہوں۔ گلاس کے نیچے دس پاؤنڈ کا نوٹ چھوڑ دو اور چل پڑو۔ معاملات بگڑ رہے ہیں۔" میں نے جذبات سے عاری لہجے میں کہا اور ریستوران کے صدر دروازے کی طرف چل دیا۔ میں نے یہ دیکھ لیا تھا کہ ویرا نے اپنے گلاس اور بوتل میں باقی شیمپین کو بھول کر اپنے پرس میں سے مطلوبہ مالیت کا نوٹ نکالنا شروع کر دیا تھا۔

دروازے سے نکلنے تک وہ تقریباً دوڑتی ہوئی میرے ساتھ آ گئی۔

لیڈیز فرسٹ والے معاشرے میں میری وہ حرکت نازیبا تھی۔ اصولاً مجھے اس کی میز کے پاس رک کر اس کے روانہ ہونے کا انتظار کرنا چاہیے تھا۔ وہ شرفا کا ہوٹل تھا۔ اگر اس وقت وہاں تقریباً خالی نہ ہوتا تو میری ذات متعدد تحیر زدہ نگاہوں کا مرکز بن گئی ہوتی۔

ویرا کے قدم ملا لینے کے بعد مجھے اندازہ ہوا کہ اس وقت میرا دماغ بالکل ہی الٹ کر رہ گیا تھا اور میں مسلسل ایسی حرکات کا مرتکب ہو رہا تھا جن کی وجہ سے میں لوگوں کی نظروں میں آ سکتا تھا جب کہ میں اندرون اور بیرون ملک ہر عام مقام پر اشد ضرورت کے بغیر لوگوں کی نظروں میں آنے سے گریز کرتا تھا۔ کئی سے وابستگی کی ابتدا سے ہی وہ عادت میری فطرت ثانیہ بنی ہوئی تھی۔

"کیا ہوا؟ کون سے معاملات بگڑ رہے ہیں [illegible] کہاں جا رہے ہو؟"

"اول خان کا فون آیا تھا۔ سلطان شاہ کا [illegible] سراغ نہیں ملا۔ اس کا خیال ہے کہ لاش پر دار طیارہ [illegible] سلطان شاہ کے اغوا سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ سلطان [illegible] سے بات کرنے جا رہا ہوں۔"

"اوہ، ڈارلنگ! تم کتنے اچھے ہو؟" وہ [illegible] والہانہ انداز میں میرے بازو سے لپٹ گئی۔ "[illegible] میں نہیں تھی۔ تم چاہتے تو مجھے چھوڑ کر بھی فون کر سکتے [illegible] مگر تم نے مجھے تلاش کر ہی لیا۔ میں بڑی احمق اور [illegible] ہوں، تم بہت عظیم ہو۔"

میں اس وقت جارحیت کے موڈ میں تھا [illegible] بازو پر ویرا کے بھرپور سراپا کا گداز لمس محسوس کرتے [illegible] میرے اشتعال کی روش میں یکایک تبدیلی آئی اور میں [illegible] ہلکی کر اسے اپنے بازو سے الگ کر دیا۔

"تم بہت زیادہ بگڑے ہوئے ہو۔ یہ تو [illegible] اول خان اور کیا کہہ رہا تھا؟"

"جو بات اہم تھی وہ میں نے بتا دی۔ باقی [illegible] اپنے کانوں سے سن لینا۔"

"پھر اب تمہاری کیا رائے ہے؟ یہ خبر تو [illegible] ناک ہے۔" وہ حیرت سے بولی۔

"میرا دماغ مت چاٹو اور چپ چاپ [illegible] رہو۔" میں نے تنک کر کہا۔ "اس وقت میں کچھ [illegible] اور اپنا ذہن بنانے کی کوشش کر رہا ہوں۔"

وہ سہم کر خاموش ہو گئی۔ اس کی زبان بندی [illegible] لیے میں نے اپنا ذہن بنانے کی کوشش کا بلاوجہ ذکر کیا [illegible] تھا۔ میں اس وقت جس کیفیت سے گزر رہا تھا [illegible] میں کچھ سوچنا ممکن ہی نہیں تھا۔

فون بوتھ میں ایک نوعمر سفید فام لڑکی [illegible] کسی سے باتیں کر رہی تھی۔ اس کے ہاتھ میں بال [illegible] تھا جس سے وہ مختصر سے شیلف پر رکھے ہوئے کاغذ [illegible] ڈھیرے ڈھیرے کچھ لکھ رہی تھی۔

وہ پلاسٹک کا بند بوتھ تھا جس کے اوپر [illegible] دروازے پر شفاف پلاسٹک شیٹ تھی۔ ہم [illegible]

...تیار کھڑے رہے۔ لڑکی نے ہمیں دیکھ لیا تھا مگر اس کے خوش ہونے میں نہیں آ رہی تھیں۔

...کبھی بالوں کا پچھلا سرا دانتوں میں چبانے لگتی۔ کبھی رخ اور پہلو بدل بدل کر تھپکنے لگانے لگتی۔ وہ شکل سے چودہ پندرہ سال کی کوئی اسکول طالبہ رہی ہوگی۔ ضرورت سے کچھ زیادہ ہی بے حجاب اور باتونی نظر آ رہی تھی۔ اس کی حرکات میں معصومیت کے بجائے بچپنا نظر آ رہی تھی۔

"بے ہودگی اور... فون سے چپک کر رہ گئی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ ایک کال میں اس نے پورا بوتھ خرید لیا ہے۔ جی چاہ رہا ہے کہ لات مار کر دروازہ توڑ ڈالوں۔" گفتگو کا سلسلہ ختم نہ ہوتے دیکھ کر میں غصے میں بڑبڑانے لگا مگر ویرا نے میرا بازو تھام لیا۔

"تم اسے کال مختصر کرنے پر مجبور نہیں کر سکتے۔ آؤ آگے کوئی دوسرا بوتھ خالی مل جائے گا۔ یہ شاید اپنے کسی بوائے فرینڈ سے بات کر رہی ہے اور فون پر ہی دل کے سب ارمان نکالے گی۔"

میں نے غصے سے گھور کر بوتھ کی طرف دیکھا۔ اسی وقت لڑکی نے ماؤتھ پیس کو چوما، ریسیور کو ہک پر لٹکا دیا اور مختصر سا پرس فضا میں لہراتی ہوئی مستانہ انداز میں باہر آ گئی۔

"ہیلو!" ہمارے قریب سے گزرتے ہوئے اس نے مسکرا کر کہا۔ مجھے یوں محسوس ہوا جیسے وہ ہم پر طنز کر رہی ہو۔

بوتھ میں گھستے ہی ہم دونوں نے بیک وقت شیلف پر پڑا ہوا وہ کاغذ دیکھا جس پر وہ لڑکی نقاشی کرتی رہی تھی۔ یہ غالباً وہ کاغذ اس نے دانستہ چھوڑا تھا یا وہ عجلت میں بھول گئی تھی۔ اس پر ایک فون نمبر کے ساتھ بے ربط لکیروں سا کے ذریعے غلیظ خاکے بنائے گئے تھے۔ اس کے نیچے جو کچھ لکھا ہے وہ الفاظ بھی لکھے ہوئے تھے۔

"بالکل ہی سور کی بچی تھی۔" ویرا نے وہ کاغذ مسل کر کے نچلے ڈسٹ بن میں پھینک دیا۔ "یہاں بہت سی کم سن لڑکیاں بھی جسم فروشی جیسے گھناؤنے کاروبار میں ملوث ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ جانے والی بھی ان ہی میں سے ایک رہی ہو۔"

ویرا کے اس تحقیر آمیز تبصرے پر مجھے نیویارک کے ایک ہوٹل کے لیے گاہک پھانسنے والی فراخ دل شیری ریجنلڈ یاد آ گئی جس نے محض چند منٹ کی ملاقات میں ہی میرے ذہن پر گہرا اثر چھوڑا تھا۔ اسی نے مجھے روانی میں بتایا تھا کہ لندن میں بیشتر جسم فروش لڑکیاں بھی ایک خوفناک سنڈیکیٹ سے وابستہ تھیں اور ایک بار اس کے چنگل میں پھنسنے کے بعد جوانی ڈھلنے تک اس گرداب سے نہیں نکل سکتی تھیں۔

جب کوئی بھی کام منظم جرائم پیشہ گروہوں کی تحویل میں آ جائے تو اس میں اخلاق اور اقدار کے ساتھ انسان کی اہمیت بھی ختم ہو جاتی ہے۔ اسے صرف اور صرف کاروباری خام مال کی طرح بے رحمی سے رگڑا جاتا ہے۔ اس میں عمر اور صنف کی کوئی تمیز نہیں ہوتی۔ بس کاروباری تقاضے ملحوظ خاطر رہتے ہیں اور جس کا رکن کی افادیت گھٹنے لگے، انہیں بہ یک بینی و دو گوش نکال باہر کیا جاتا ہے۔

ذہن میں وہ ایک عارضی سا خیال آ کر تیزی سے گزر گیا۔ اس درمیان میں، میں اول خان کے دفتر کا فون نمبر ملا چکا تھا۔ چند ثانیوں کے انتظار کے بعد گھنٹی بجی اور فوراً ہی ریسیور اٹھا لیا گیا۔

"تمہارے آدمی اب اسے کہاں تلاش کرتے پھر رہے ہیں؟" میں نے کسی تمہید کے بغیر براہ راست یوں سوال کیا جیسے وہ گفتگو دیر سے ہو رہی ہو۔

"ہمارے پاس اس کا کوئی سراغ نہیں ہے۔ بس پورا شہر چھانا جا رہا ہے۔"

"یوں اندھا دھند بھاگ دوڑ سے کوئی نتیجہ حاصل نہیں ہوگا۔ نیا آدمی راس المیڈا سے زیادہ مکار اور ذہین ہے۔ انہیں بلا لو اور کوئی معقول حکمت عملی اختیار کرنے کی کوشش کرو۔"

"مگر یوں سوچنے میں وقت گزرتا چلا جائے گا....." اس کی آواز سے بے بسی عیاں تھی۔

میں نے رسانیت سے اس کی بات کاٹ دی۔ "سوچے بغیر ہم آدمیوں کی محنت اور پیسہ برباد

کرتے رہیں گے۔ نتیجہ صفر رہے گا۔" میں نے دانستہ تم کے بجائے ہم کا لفظ استعمال کیا تھا۔

"پھر تم ہی کوئی مشورہ دو۔ میں اس پر عمل کروں گا۔" وہ بولا۔

"تمہیں یہ یقین کیوں ہے کہ وہ اب بھی اس شہر کے کسی حصے میں قید ہے؟"

"پھر وہ کہاں گیا؟ جہاز کا سارا ریکارڈ میں بہت اچھی طرح چیک کر چکا ہوں۔"

"جہاز کے بارے میں مجھے پوری بات بتاؤ۔ اس کی آمد اور روانگی سلطان شاہ کے اغوا کے مراحل سے بہت قریب ہے اور یہ بات میرے ذہن میں چبھ رہی ہے۔" میں نے اسے اپنی بے لاگ رائے سے آگاہ کر دیا۔ اس سے بات شروع ہونے کے بعد میرے دل و دماغ پر چھائی ہوئی اشتعال کی لہر مدھم ہو گئی تھی اور صحیح خطوط پر کچھ سوچنے سمجھنے کے قابل ہو چکا تھا۔

"وہ مسقط کی بندرگاہ میں لنگر انداز امریکی بحریہ کے ایک طیارہ بردار جہاز سے پرواز کر کے چار دن پہلے کراچی ائرپورٹ پر اترا تھا اور آج چلا گیا۔" اس نے بتایا۔

"جہاز کون سا تھا اور اس پر عملے کی کیا تعداد تھی؟" میں نے اگلا سوال کیا۔

"اس کی ون تھرٹی پر دو ہوا باز اور ان کے تین معاون موجود تھے۔ چھ تابوت ساتھ لے کر صرف یہی پانچوں واپس گئے ہیں۔"

"یہ کیسے پتا چلا کہ جہاز پر صرف چھ تابوت تھے؟" میں نے پوچھا۔

"جہاز تخریبی کارروائیوں سے حفاظت کے خیال سے ابتدا سے آخر تک ائرپورٹ سیکیورٹی فورس کے مسلح نوجوانوں کی نگرانی میں رہا تھا۔ ان کا کہنا تھا کہ جہاز اترنے کے بعد اس پر ایندھن اور خورد و نوش کی سفری ضروریات کے سوا صرف چھ تابوت لادے گئے تھے۔"

"اور ان میں صرف امریکی میرین کمانڈوز کی لاشیں تھیں؟" میں نے استفسار کیا۔

"کہا یہی جاتا ہے۔ سول سرجن نے تصدیق کے بعد ریفریجریٹیڈ کنٹینر کے بعد وہ سب تابوت امریکی قونصل خانے کے ایک افسر کے حوالے کر دیے گئے۔ تابوت سفارتی مراعات یافتہ کارگو میں شامل تھے۔ انہیں مہر بند کرنا اور امریکا کے قومی پرچموں میں لپیٹنا قونصل خانے کی ذمے داری تھی۔"

"کیا یہ ممکن نہیں کہ ایک لاش کو بے ہوش سلطان شاہ سے تبدیل کر دیا ہو؟"

"بالکل ممکن ہے لیکن وہ اتنا بڑا خطرہ مول نہیں لے سکتے تھے۔ غیر ملکی سرزمین پر بھی میرین کمانڈوز کی بیک وقت ہلاکت کا واقعہ بہت اہم تھا۔ مرنے والوں کے لواحقین پریس سمیت تابوتوں کو ہوائی اڈے پر وصول کرنے کے لیے موجود ہوں گے۔ یہاں روکی جانے والی لاش کی جگہ وہاں سلطان شاہ تابوت میں بند ہوگا تو ایک اودھم مچ جائے گا۔ امریکی شہری اپنے مردوں کی بے حرمتی اور سودے بازی کسی قیمت پر برداشت نہیں کریں گے۔ یہی سوچ کر میں نے اس امکان کو مسترد کر دیا تھا۔"

اس کے دلائل معقول تھے۔ کراچی سے باقاعدہ چھ تابوتوں کی روانگی کے بعد امریکا میں صرف پانچ لاشوں کی تدفین پر واقعی ایک کہرام برپا ہو سکتا تھا۔ امریکی پریس پوری بے باکی سے اس راز کی تہ تک جا پہنچتا اور جب راز فاش ہوتا تو ایوان اقتدار کے در و بام ہل کر رہ جاتے۔

کوئی بھی امریکی حکمران ڈیوڈ اسٹارز کے مفادات کے لیے اپنی بقا کو ایسے احمقانہ انداز میں داؤ پر نہیں لگا سکتا تھا۔

اولی خان نے اس فیصلے پر پہنچنے کے لیے بڑی محنت کی تھی۔ وہ عجلت میں اخذ کیا ہوا نتیجہ نہیں تھا۔ میں چند لمحوں کے لیے سوچ میں پڑ گیا۔

میری چھٹی حس مجھے سلطان شاہ اور سی ون تھرٹی کے درمیان کوئی نہ کوئی تعلق پیدا کرنے پر اکسا رہی تھی مگر بظاہر کوئی راہ نظر نہیں آ رہی تھی۔ اولی خان کی فراہم کی ہوئی معلومات کی روشنی میں امریکی بحریہ کے طیارے کے بارے میں صرف ایک ہی بات غیر معمولی

تھی کہ اس مال بردار طیارے کا عملہ پانچ نفوس پر مشتمل
تھا۔ مسافر بردار اور جنگی طیاروں تک میں کاک پٹ
کے لیے صرف ہوا باز اور اس کا معاون ہوتے ہیں لیکن
ترکی پر شاید سفر کی طوالت کی وجہ سے دو کے
بجائے پانچ کا عملہ مقرر کیا گیا تھا۔ مجھے کئی دن ترکی
میں عملے کی ضرورت کے بارے میں کوئی علم نہیں تھا مگر
میں نے فرض کر لیا تھا کہ دو دو افراد باری باری کاک
پٹ میں ڈیوٹیاں سر انجام دیتے اور پانچواں ان لوگوں
کی ضروریات پوری کرتا رہتا۔

فون پر میری وہ خاموشی بس چند ہی لمحوں کے لیے
طاری رہی پھر میں نے بے ساختہ کہا۔ ”ٹھیک ہے ایک
لاش کی تبدیلی خارج از امکان ہے۔ کیا یہ ممکن نہیں کہ کسی
تابوت میں دو آدمی بند ہو لیا۔“

”یعنی سلطان شاہ کو کسی لاش کے ساتھ تابوت
میں بند کر دیا گیا ہو؟“ اول خان نے بے اختیاری سے
پوچھا۔ ”اس طرف میرا خیال ہی نہیں گیا تھا۔“

”ہو سکے تو یہ معلوم کرو۔ یہ ترکیب ان کے لیے
بہت سہل بھی۔ راستے میں وہ کہیں بھی سلطان شاہ کو
تابوت سے نکال کر بے دست و پا کر دیں گے۔
تابوتوں کی روانگی کے بعد سلطان شاہ کو پوری راز
داری سے طیارے سے باہر نکال لیا جائے گا۔“

”تمہاری سب باتیں درست ہیں مگر تابوتوں کی
موجودگی میں ہی یہ چیک کرنا ممکن تھا۔ ان کی روانگی
کے بعد یہ کام کیسے ہو سکے گا۔“

”پاکستان ایک ترقی پذیر ملک ہے۔ وہاں
لوڈنگ کے متعدد مراحل میں افرادی قوت کا استعمال
بہت عام ہے۔ لوڈرز سے پوچھ گچھ کی جائے تو سراغ
آ سکتا ہے۔“

”وہ صرف قیاس ہوگا۔ ہر آدمی کا وزن جسامت
کے لحاظ سے کم و بیش ہوتا ہے۔“

”تم بھول رہے ہو کہ ہم عام آدمیوں کی
نہیں میرین کمانڈوز کی بات کر رہے ہیں۔ بیشتر
شعبوں کے فوجی قد کاٹھ میں بڑی حد تک یکساں ہوتے
ہیں۔ لاشوں کا جائزہ لینے والا سرجن تمہیں ان کے تخمینی
وزن بتا سکتا ہے۔ سلطان شاہ ایک جسیم اور صحت مند
نوجوان ہے۔ اس کے وزن کا فرق بہت غیر معمولی رہا
ہوگا۔ باریکی سے چھان بین کی جائے تو بہت سی
باتیں کھلیں گی۔“

”ٹھیک ہے۔ اندھیرے میں ہاتھ پیر مارنے
سے بہتر ہے کہ یہی مشق کر لی جائے۔“

”دوسری بات جہاز کے عملے کی ہے۔ وہ چار دن
تک کراچی میں کیا کرتا رہا۔ ان چار دن کا قیام
کہاں رہا۔ ہو سکتا ہے کہ اسحاق قطنی کے دونوں آدمی ان
ہی میں شامل رہے ہوں۔“

”اوہ! یہ بھی ممکن ہے۔“ اول خان کی آواز پر
خیالی ہو گئی۔ ”کاش یہ باتیں ذرا پہلے ہمارے علم
میں آ گئی ہوتیں۔ جمن اور کریم ملاح ان دونوں کو
شناخت کر سکتے تھے۔ کسی بھی ریکارڈ سے ان کی تصاویر
نہیں مل سکیں گی۔ امیگریشن والوں کے صرف فارم
ہوں گے جو آمد و روانگی کے مواقع پر بھرے گئے ہوں
گے۔“

”انہوں نے پاکستان میں پانچ دن قیام کیا ہے۔
یہاں آمد پر انہیں کسی نہ کسی قسم کا ویزا اجاری کیا گیا
ہوگا۔ ویزا کے لیے تصاویر لازمی طور پر وصول کی جاتی
ہیں۔ ان کی مدد سے جمن اور کریم ملا بہت کچھ اگل
دیں گے۔“ بات بڑھنے کے ساتھ ساتھ مجھے راہیں کھلتی
نظر آ رہی تھیں۔

”میں یہ دعوے سے کہہ سکتا ہوں کہ تم پاکستان
میں موجود ہوتے تو یہاں کے حالات اتنے مایوس کن
ہرگز نہ ہوتے..... میں مارنے یا مر جانے والا آدمی ہوں۔
زیادہ چال بازیاں میرے بس سے باہر ہیں لیکن تم
سوچتے ہو تو بس سوچتے ہی چلے جاتے ہو۔“

”یہ چال بازیاں نہیں، دشمن کو اسی کے ہتھیار سے
تباہ کرنے کے طریقے ہیں۔“

”اس کے باوجود میں ان طریقوں سے پوری
طرح واقف نہیں ہوں۔“

”سوچنے والی بات یہ ہے کہ اس طیارے پر پانچ
افراد کیوں تھے۔ امریکا ایک عالمی قوت ہے۔ دنیا کے

ہر خطے میں اس کے فوجی اڈوں کا جال پھیلا ہوا ہے جہاں ہر وقت ہر شعبے کے لوگ تیار رہتے ہیں۔ ایشیا سے یورپ تک کہیں بھی سی ون تھرٹی کا عملہ تبدیل کیا جا سکتا تھا.....''

''وہ لوگ یقیناً یہی کریں گے۔'' میری بات کاٹ کر اول خان کی پرجوش آواز ابھری۔ ''اسحاق کمپنی کے دو آدمی نیویارک سے مستقل پہنچے ہوں گے۔ وہاں سے وہ سی ون تھرٹی کے عملے میں شامل ہو کر کراچی گئے اور اپنا کام شروع کر دیا۔''

''میرے ذہن میں بالکل یہی باتیں ہیں۔ سلطان شاہ کو اغوا کرنے کے بعد وہ شخص میں روپوش ہو گئے۔ جہاز کی روانگی کا شیڈول طے ہونے کے بعد انہوں نے سلطان شاہ کو تو غسل خانے کے حوالے کیا اور خود جہاز کے عملے میں شامل ہو کر روانگی کی تیاریوں میں مصروف ہو گئے۔'' اول خان کے خاموش ہونے پر میں نے باقی کڑیاں یکجا کرنی شروع کر دیں۔ ''تو غسل خانے میں سلطان شاہ کو بے ہوش کرنے کے بعد تابوت میں بند کیا گیا۔ تابوت پر امریکی پرچم ڈالا گیا اور پھر کنٹینر میں رکھ کر...... ائرپورٹ پہنچا دیا گیا..... لیکن ٹھہرو! کہیں ایسا تو نہیں کہ لاشوں کی حفاظت کے خیال سے وہ پورا کنٹینر ہی جہاز میں لاد دیا گیا ہو؟'' بات کرتے کرتے اچانک مجھے اس نکتے کا خیال آ گیا جو بہت بنیادی تھا۔

''کیا ایسا ہوتا تو میں لوڈروں کا ذکر آنے پر تمہیں نہ بتاتا؟''

اول خان نے الٹا مجھ سے سوال کر ڈالا۔

''میں جن باتوں سے لاعلم ہوں ان کے بارے میں علامہ بننے کی کوشش نہیں کرتا۔ سادگی سے اپنی لاعلمی کا اعتراف کر لیتا ہوں مگر جو کام کرتا ہوں اس کی اونچ نیچ پر پوری نگاہ رکھتا ہوں۔''

شاید وہ میرے ابتدائی لب ولہجے کی رکھائی بھانپ گیا تھا مگر میری اس سرد مہری کو پریشان خیالی سمجھ کر پی گیا۔ اس وقت موقع ملا تو اس نے اپنے دل کی بھڑاس نکال لی اور میں اپنی جگہ پر شرمندہ سا ہو کر رہ گیا۔ اس نے اپنے ایک ہی جواب سے میری طبیعت صاف کر دی تھی۔

''سوری!'' میں جواب میں صرف اتنا ہی کہہ سکا۔ ''میرا یہ مطلب نہیں تھا۔''

''ڈیئر!'' اس نے جذبات کی رو میں آ کر ساری احتیاط بالائے طاق رکھ دی۔ ''میں نے بھی تم پر کوئی طنز نہیں کیا۔ عمر اور تجربے میں تم سے سینئر ہونے کے باوجود میں تمہاری بہت عزت کرتا ہوں۔ خدا نے تم کو زرخیز ذہن سے نوازا ہے۔ تم میں حالات کے فوری تجزیے کی بہترین صلاحیتیں ہیں۔ میں نے تم سے بہت کچھ سیکھا ہے۔ ایک دوسرے سے ملنے سے پہلے ہم اپنی اپنی جگہوں پر کوئی مقام حاصل کر چکے تھے.....''

''بس اب یہ باتیں ختم...... اس وقت وہاں رات گہری ہو چکی ہوگی۔ اب تم صبح ہی کام کرو گے۔''

''ہم جیسی ذمے داریوں پر مامور لوگ وقت دیکھ کر کام کرنے لگیں تو پھر کچھ باقی نہیں بچتا۔ ٹیکسوں کے ذریعے قوم سے نچوڑے ہوئے وسائل میں سے ہمیں بھاری تنخواہیں دی جاتی ہیں...... یہ قوم کا ہم پر احسان ہے اور اس احسان کو ہم قوم کی شب و روز خدمت ہی سے اتار سکتے ہیں...... میں ابھی اور اسی وقت پورے اسٹاف کو فیلڈ سے بلا کر تمہاری دی ہوئی لائن پر کام شروع کرتا ہوں۔''

''کاش اس قوم کے سارے سرکاری افسر اسی انداز میں سوچنا شروع کر دیں۔''

ہلکی سی ہنسی کے بعد وہ بولا۔ ''تم بھول گئے ہو کہ ہم سرکاری نہیں ہیں۔''

''تم یقین کرو...... تم لوگ جو بھی ہو تمہاری صفوں کا ایک ایک صف شکن سرکاری حرام خوری کے اس دور میں پوجا کے قابل ہے۔ اہم مسئلہ درپیش نہ ہو تو تمہارے آدمی مقررہ اوقات میں کام کرنے کے بعد آرام کرتے ہیں اور مہم درپیش ہو تو دام کی آرزو کے بغیر کئی کئی دنوں تک مسلسل کام میں مصروف رہتے ہیں اور بدترین حالات میں بھی حرف شکایت زبان پر

نہیں لا سکے۔''

''عسکری تربیت کا کمال ہے۔ تمہیں معلوم ہے ہمارا ہر کمانڈو جنگی بنیادوں پر تربیت یافتہ ہے۔ ذرا غور تو کرو کہ کسی جنگی محاذ پر فوجی آٹھ گھنٹے تک دشمن کے دانت کھٹے کرنے کے بعد نئی شفٹ کے لیے جگہ خالی کرنے لگیں تو کیسی زبردست تباہی آئے گی۔ وہاں تو ہر ایک کو فیصلہ ہونے تک مسلسل لڑنا ہوتا ہے۔''

''میرا خیال ہے کہ کام کی یہ روح پھونکنے کے لیے تمام افسروں کو باری باری تربیت کے لیے فوج میں بھیجا جانا بہت ضروری ہو گیا ہے۔'' میں نے ایک بے ساختہ تجویز نما سے کہا۔

وہ ہنس پڑا۔ ''ہاں، فوج ان میں آ کر بھی ان کا سدھار نہیں کر سکی۔ ان کے جاتے ہی یہ پہلے سے زیادہ بگڑ جاتے ہیں۔ اب انہیں فوج میں بھیجنے کا تجربہ کر کے دیکھ لینا چاہیے لیکن دیکھنا یہ ہو گا کہ ان بگڑے رئیسوں کو سدھارنے کی ذمے داری کوئی لیتا بھی ہے یا نہیں۔''

''اس ملک میں ہر چیز کی بہتات ہے، کمی صرف ایک چیز کی ہے جسے احساس ذمے داری کہا جاتا ہے۔ فون بند کرنے سے پہلے بس ایک بات سن لو۔ آج بدری کہہ رہا تھا کہ غربت میں ہماری قوم ان سے پیچھے ہے مگر ہمارے لوگ شہزادوں کی طرح مال دار ہیں اور دل کھول کر دولت لٹاتے ہیں۔''

''یہ دردمند دلوں کی سوچ ہے۔ جب ضمیر سیاہ ہو جاتے ہیں تو سب سے پہلے دلوں سے رقت اور دردمندی رخصت ہوتی ہے اور سوچ پر ذاتی اغراض کے پردے پڑ جاتے ہیں۔ تھوڑے سے بچے ہیں جو بساط بھر بھاڑ پھوڑنے کی کوشش کر رہے ہیں۔ آگے دیکھو کیا ہوتا ہے۔''

''اس بارے میں واپسی پر باتیں ہوں گی۔ اب تمہارا وقت برباد نہیں کرنا چاہتا۔ اگر تم فوری طور پر نئے سرے سے کام شروع کرنے کا عزم کر چکے ہو تو اس میں تاخیر نہیں ہونی چاہیے۔''

میں مزید کچھ کہنا چاہ رہا تھا لیکن وہ فقرہ مکمل ہونے سے ہی اول خان نے میری بات اچک لی۔ ''اس وقت میں اپنے اسٹیشن پر اپنے اسٹیوٹ کے ساتھ موجود ہوں۔ میرے اردلی سمیت ساری نفری فیلڈ میں ہے۔ میں نے اسٹیو کو اشارے سے ہدایت دے دی ہیں۔ نفری کی طلبی کا پہلا مرحلہ یعنی نئی لائن پر کام شروع ہو چکا ہے۔ ذرا تم اپنی مفروضہ کہانی تو پوری کر دو۔''

''میری کہانی مکمل ہے۔ اس کا ایک سرا بھی مل جاتا تو سمجھو کہ پوری کہانی درست ہے ورنہ یہ پورا مفروضہ سرے سے غلط اور بے سروپا ہے۔'' میں نے کہا۔

''بات کنٹینر پر آ کر اٹک گئی تھی۔ وہ سب لاشیں منجمد تھیں اور کھلی فضا میں بھی تین چار روز خراب نہیں ہو سکتی تھیں۔'' اول خان نے بات جوڑتے ہوئے کہا۔ ''اس وجہ سے وہ تابوت ہی دن تھرل کے ان خاص خانوں میں منتقل کر دیے گئے جو منجمد اشیا کی نقل و حمل کی غرض سے بنائے گئے ہیں اور طیارہ کلیرنس کے بعد پاکستان کی فضائی سرحدوں سے دور نکلتا چلا گیا۔''

''امریکا اس وقت کرۂ ارض کی ایک موذی طاقت ہے اور موذی سے ہر ایک ڈرتا ہے۔ اپنے بے شمار اڈوں کے علاوہ وہ جہاں چاہے اپنا طیارہ اتار سکتا ہے۔ وہاں سے منتقلی کا عملہ واپس لوٹ آئے گا اور نیا امریکی عملہ جہاز کو اسحاق گھمن کے آدمیوں سمیت آگے لے جائے گا اور جلد ہی وہ طیارہ امریکا کے کسی محفوظ ہوائی اڈے پر اتر جائے گا۔''

''اس کا مطلب یہ ہوا کہ اس کہانی کی صداقت کے شواہد مل جانے کے بعد تمہیں جلد از جلد امریکا کے لیے روانہ ہونا پڑے گا۔'' اس کی آواز یک بیک پرتشویش ہو گئی۔

''ہاں..... پھر تو امریکا ہی اصل میدان جدل بنے گا اور وہاں اسحاق گھمن کی قبر کھودنی پڑے گی۔'' میں نے بلا تامل جواب دیا۔

''لیکن تمہارے اصل منصوبے کا کیا..... جو بنے گا۔ یہاں سے تم کسی کے کہنے پر گئے تھے۔''

''قدرت ہمارا ساتھ دے رہی ہے۔ اسے جلد از جلد کوچ کرنے کا حکم مل چکا ہے۔ شاید وہ کل آگے روانہ

ہو جائے۔ اسی وجہ سے مجھے اپنی کہانی کی صداقت پر خاصا یقین ہے۔"

اس خبر نے اول خان کو خوش کر دیا۔ ریسیور پر اس کی مسرت آمیز آواز سنائی دی۔ "سب دھارے وہیں مل کر اکٹھے ہوتے ہیں جہاں ڈھلان ہوتا ہے۔ اگر ہم سب قدرت کے نادیدہ ہاتھوں نیویارک کی طرف ہانکے جا رہے ہیں تو وہاں کوئی نہ کوئی بڑا ڈراما جنم لینے والا ہے۔"

"تم اسے ڈراما کہہ رہے ہو۔ میں اسے آرزوؤں کی تکمیل کا ایک ذریعہ سمجھ رہا ہوں۔ سلطان شاہ ہمارے ساتھ امریکا آنے کا شدت سے آرزومند تھا۔ ہم نے اسے وہاں چھوڑ دیا۔ اب اسحاق گھمنی کے آدمی اسے اٹھا کر زبردستی وہاں لیے جا رہے ہیں۔ شیطان کی آنت جیسا یہ طویل سفر شاید سلطان شاہ کے نام لکھ دیا گیا تھا مگر وہ اس میں پیش آنے والی صعوبتوں کا سزاوار بھی تھا۔ وہ ہمارے ساتھ سفر کرتا تو وہ آلام و مصائب کیسے رونما ہوتے جو اسحاق گھمنی کے تنک خوار اس پر ڈھائیں گے۔"

"سلطان شاہ کی غیر حاضری میں غزالہ تمہارے فلیٹ میں تنہا رہ جائے گی۔ مجھے اب بھی امید ہے کہ سلطان شاہ بازیاب کرا لیا جائے گا۔ ایسا ممکن نہ ہو تو کیا ہوگا؟ غزالہ دشمنوں کے لیے پہلا نشانہ بن جائے گی۔ میں نے اسے اپنے گھر روک لیا ہے۔ میرے بیوی بچوں کے ساتھ وہ مصروف اور خوش رہتی ہے...... میری بیوی کو بھی وقت گزارنے کے لیے ایک سلجھی ہوئی، تعلیم یافتہ لڑکی کا ساتھ مل گیا ہے۔ میرا خیال ہے کہ یہ عارضی بندوبست ناگزیر تھا اور تم اس کی توثیق کرو گے۔"

"عمر میں مجھ سے زیادہ بڑے نہ ہونے کے باوجود ان معاملات میں تم میرے مرحوم باپ کی جگہ ہو۔ جو فیصلہ مناسب ہو کر سکتے ہو۔ میں اسے کھلے دل سے تسلیم کروں گا۔"

"شاید تم ہوٹل کے فون پر بات کرنی مناسب نہیں سمجھتے۔ آئندہ میں ہوٹل میں تمہیں صرف پیغام دوں گا اور تفصیلی گفتگو تمہاری جوابی کال پر ہوگی۔"

"فی الحال یہی بہتر رہے گا۔ میں محفوظ رہ کر بھی آخری لمحات تک خود کو محفوظ نہیں سمجھتا۔ امرا، شرفا، معززین اور وزرا مرد و خواتین کی کھلی کھلی قانونی ہم جنس پرستی کے عذاب میں مبتلا یہ قوم قانون کی بالادستی کے بارے میں ایک خبط بلکہ جنون میں مبتلا معلوم ہوتی ہے۔ پتا نہیں کب ہمارے تحفظ کا توازن بگڑ جائے۔ یہاں ہم اپنا اسکور پورا کر چکے ہیں۔ اب سفر ضروری ہو گیا ہے۔"

"یہاں کے اخبارات میں خبر نکلی بلکہ بین الاقوامی خبریں بھی بہت کم جگہ پاتی ہیں۔ صرف ان ہی خبروں کو اچھالا جاتا ہے جو حکومت وقت کو راس آتی ہیں۔ مجھے کوشش کے باوجود تمہاری سرگرمیوں کے بارے میں زیادہ علم نہیں ہو سکا۔"

"سرگرمیوں کو چھوڑ کر اب تو اسکور کی بات کرو۔ میرا اور مسز روزی برڈ کا اسکور ایک ایک ہے۔ تیسرا بیچ میں آ کر بلاوجہ مارا گیا۔ تمہارے لیے اتنی تفصیل کافی ہونی چاہیے۔"

"یہ کامیابیاں تم دونوں کو مبارک ہوں۔ جس وقت بھی کوئی اہم خبر ہاتھ آئی، میں تم کو رابطے کا پیغام دوں گا۔ فی امان اللہ۔" یہ کہہ کر اس نے فون بند کر دیا۔

میں نے بھی ریسیور ہک سے لٹکا دیا اور ریکارڈ وائس نکال کر بوتھ سے باہر نکل آیا کیوں کہ چند ثانیوں قبل ہی ایک معمر خاتون فون کرنے کے لیے ہمارے بوتھ کے باہر پہنچی تھی۔

"کیا تم ہدری کو فون نہیں کرو گے؟" مختصر سے بوتھ سے باہر آتے ہی دیبا نے پوچھا۔

"کروں گا۔ پہلے اس عورت کو فارغ ہونے دو۔" مجھے یاد تھا کہ تھوڑی دیر پہلے ایک نوعمر لڑکی کی طول پکڑتی ہوئی کال سے مجھے کیسی کوفت ہو رہی تھی۔ میں خود کسی کے لیے ایسی اذیت کا سبب بننا نہیں چاہتا تھا جو میرے لیے ناقابل برداشت ہو۔

مجھے وہ مخصوص بوتھ اسی لیے پسند تھا کہ میں وہاں سکون سے طویل گفتگو کر سکتا تھا کیوں کہ اس پر

خال خال ہی کوئی نظر آتا تھا ورنہ وہ خالی پڑا رہتا تھا۔

سلطان شاہ کے بارے میں میرے ذہن پر چھائی ہوئی جھلاہٹ اور یہ بھی اب صرف گہری تشویش میں بدل کر رہ گئی تھی۔ اول خان سے سرد مہری سے شروع ہونے والی گفتگو کا اختتام مجموعی طور پر خفا ہانہ اور خوش گوار ثابت ہوا تھا۔ میری یہ غلط فہمی بھی رفع ہو چکی تھی کہ اس نے اپنی چھان بین میں بعض بنیادی غلطیوں کا ارتکاب کیا تھا۔

اول تو وہ کراچی میں بالکل تنہا رہ گیا تھا۔ وہاں اسے مشورہ دینے اور راہ سجھانے والا کوئی نہیں رہا تھا۔ ویسے بھی وہ اس قسم کی تفتیش اور چھان پھٹک کا آدمی نہیں تھا۔ خود میرا یہ عالم تھا کہ اس کا نمبر ملانے تک میرا ذہن بالکل کورا تھا۔ میں غلطیوں وغیرہ کے ادراک کے باوجود کسی نئی راہ کا تعین کرنے سے قاصر تھا۔ اس سے گفتگو کا سلسلہ شروع ہوا تو بات سے بات نکلتی چلی گئی اور آخر کار ہمارے سامنے ایک واضح لائحہ عمل آ گیا۔ مجھے امید تھی کہ ان خطوط پر کام کر کے اول خان ٹھوس نتائج حاصل کر سکے گا۔

اسی لمحے ویرا نے وہ بات کہہ ڈالی جو میں سوچ رہا تھا۔ وہ شکوہ کر رہی تھی۔ ”تم نے سلطان شاہ کے بارے میں اتنی دور تک سوچ لیا تھا لیکن مجھے ایک لفظ کی بھی ہوا نہیں لگنے دی۔“

”میں نے کچھ بھی نہیں سوچا تھا۔“ میں نے پورے خلوص سے کہا۔ ”غصے اور مایوسی کی وجہ سے میرا ذہن کچھ سوچنے سمجھنے کے قابل ہی نہیں رہا تھا۔ سب کچھ اسی وقت ذہن میں آیا ہے۔“

”میں نہیں مان سکتی۔“ وہ بے اعتباری سے بولی۔ ”دماغ میں ایک خاکہ بنائے بغیر اتنے مربوط انداز میں بال کی کھال نکالنی ممکن ہی نہیں تھی۔“

”تم نہ مانو مگر حقیقت یہی ہے جو میں بتا رہا ہوں۔“ میں نے بے پروائی سے کہا۔

مجھے خیال آیا..... کہ اول خان سے طویل گفتگو میں، میں صرف سلطان شاہ کے مسئلے میں الجھا رہا اور اسے جہانگیر کی خبر گیری کے بارے میں ہدایت دینا

بالکل بھول گیا۔

میں نے تفکر آمیز انداز میں سگریٹ سلگا کر پہلا ہی کش لیا تھا کہ معمر عورت اپنی بات مکمل کر کے بوتھ سے باہر آگئی۔ ہمیں باہر کھڑا دیکھ کر اس نے سمجھ لیا تھا کہ ہم نے اسے موقع دینے کے لیے بوتھ خالی کیا تھا ورنہ ہماری کالز کا سلسلہ جاری تھا۔

"شکریہ!" اس نے باہر آ کر انگریزی میں ممنونیت سے لبریز لہجے میں کہا۔ "تم دونوں بہت شریف ہو۔ آج کل کے لڑکے لڑکیاں معمر شہریوں کا ذرا بھی احترام نہیں کرتے۔"

"کوئی بات نہیں۔ بڑے بوڑھوں کا احترام ہماری تہذیب کا حصہ ہے۔" میں نے خوش دلی سے جواب دیا۔

وہ براہ راست مجھ سے مخاطب ہوگئی۔ "تمہاری تہذیب! شاید تم انڈین ہو۔"

"انڈین نہیں، پاکستانی۔" میں نے خلیقانہ مسکراہٹ سے اس کی تصحیح کی۔

"اوہ۔ میں اپنے غلط قیاس پر معذرت خواہ ہوں۔ ایک مرتبہ پھر تمہارا شکریہ۔"

مجھے اندیشہ ہوا تھا کہ کہیں وہ گفتگو کو طول دے کر ہمارا وقت برباد نہ کرے لیکن دوسری بار شکریہ ادا کر کے وہ اپنی راہ ہولی اور ہم دوبارہ بوتھ میں گھس گئے۔

کارڈ سلاٹ میں ڈال کر میں نے دوبارہ اول خان کا نمبر ملایا۔ دوسری طرف اس کا کوئی آدمی تھا۔

"اول خان سے بات کراؤ۔" میں نے فرمائش کی۔ "سر، وہ موجود نہیں ہیں۔" مؤدبانہ لہجے میں دوسری طرف سے جواب آیا۔

"ابھی ابھی تو ان سے میری بات ہوئی تھی۔" میں نے بے ساختہ حیرت سے کہا۔

"سر، آپ شاید ڈپٹی صاحب ہیں۔ آپ سے بات ہوتے ہی وہ چلے گئے تھے۔" اس نے میری حیرت میں پوشیدہ الزام تراشی کا برا مانے بغیر وضاحت کی۔ "میں ان کا اسٹینو بول رہا ہوں۔"

"وہ آئیں تو ان سے کہہ دینا کہ جہانگیری بھی خیر خبر رکھیں۔ اس وقت وہ بھی خطرے میں ہے۔"

"او کے سر، میں نے پیغام لکھ لیا ہے۔ دے دوں گا۔" وہ بولا۔ میں نے کریڈل دبا کر سلسلہ منقطع کر دیا اور کارڈ سلاٹ سے باہر آ گیا۔

کارڈ اندر دبا کر اس بار میں نے سری نواس کے گھر کا نمبر ملایا۔ فون کسی خاتون نے اٹھایا۔ میں نے انگریزی کے بجائے اردو میں اپنا نام گرام بتا کر بدری ناتھ سے بات کرنے کی خواہش ظاہر کی اور وہ مجھے ہولڈ کرنے کی ہدایت دے کر غائب ہو گئی۔

بدری ذرا تاخیر سے فون پر آیا اور آتے ہی معذرت کرنے لگا۔ "معاف کرنا مجھے آنے میں دیر ہو گئی۔ میں ذرا کپڑے تبدیل کر رہا تھا تاکہ آرام سے بستر میں لیٹ کر اخبار چاٹ سکوں۔"

"یہاں کے موٹے موٹے اخباروں میں، میں صرف........ کام.... کی.... خبریں ہی دیکھتا ہوں۔ انہیں پڑھنے میں مزہ نہیں آتا۔" میں نے اس کے شوق پر رائے دیتے ہوئے کہا۔

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ دراصل اخبار کا نشہ بھی سگریٹ کے برانڈ کے جیسا ہے۔ جس کے منہ کو جو برانڈ لگ جائے وہ بس وہی برانڈ پینا پسند کرتا ہے۔ اسی طرح اخبار بھی اپنی پسند کا اچھا لگتا ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم اخبار کو بھی ایک نشہ سمجھتے ہو؟" میں نے ہنس کر کہا۔

اول خان سے سنگین اور تھکا دینے والی گفتگو کے بعد ذرا سی دیر کے لیے ہلکی پھلکی باتوں کی شدید ضرورت محسوس کر رہا تھا جو اس وقت پوری ہو سکتی تھی۔

"ہاں ہاں، یہ نشہ ہی ہے۔" اس نے پرزور لہجے میں اعتراف کیا۔

"میں بہت سے ایسے لوگوں کو جانتا ہوں جو صبح کا اخبار ہاتھ میں آئے بغیر باتھ روم نہیں جا سکتے۔"

"کیا تم خود بھی ان ہی میں سے ہو؟ اخبار کی چھٹی والے دن کیا کرتے ہو؟"

وہ میری بات سے محظوظ ہوتے ہوئے بولا۔ "میں ان میں سے نہیں ہوں۔ ایسے لوگوں کو چھٹی

کا کچھ باقی رہ بھی گیا ہو تو اسے دیکھ کر کچھ پتا نہیں چلے گا۔ ویسے بھی ہر چتا جلنے کے بعد یہاں کے محکمہ صحت والے بہت احتیاط سے راکھ اور ملبے کی صفائی کر کے جراثیم کش دواؤں کا اسپرے کرتے ہیں تاکہ آگ سے زندگی پانے والے جراثیم مقامی آبادی کے لیے خطرہ نہ بن سکیں۔"

"ان تینوں میں تم تو ضرور شامل رہے ہو گے؟" میں نے سنجیدگی سے پوچھا۔

"توبہ کرو!" اس نے تمسخرانہ لہجے میں جواب دیا۔ "وہ اسٹیٹ سیکریٹ تھا۔ اس میں ہائی کمیشن کے تین ملازمین کے سوا کوئی نہیں تھا۔"

"سرکاری کاغذات میں اندراج کراتے ہوئے کیا ظاہر کیا گیا ہے؟" میں نے پوچھا

"سب کام جعلی ہوئے ہیں۔ سرکاری سطح پر ہوئے ہیں اس لیے کوئی انہیں جعلی نہیں کہہ سکتا۔ ریکارڈ میں اس کا نام راج کپاڈیا لکھا گیا تھا۔ اس نام کا ایک آدمی تین مہینے پہلے گلاسکو سے بھارت جا کر مر چکا ہے۔ وہ بالکل بے سروسامان آدمی تھا اور اس کا کہیں کوئی وارث نہیں ہے۔"

"اب راجیش اگروال کا کیا ہوگا۔ ریکارڈ پر تو وہ اب بھی زندہ ہے۔ مرا تو وارث اس کی لاش مانگیں گے۔ انہیں تمہاری سرکار کیا جواب دے گی۔"

"ہماری سرکار بڑی چنٹ ہے۔ اس کے پاس ایسے جواب ہر وقت تیار رہتے ہیں۔ کشمیر کا کھاتا بند ہو گیا تو اس پر ذرا وقت پڑے گا ورنہ اب تو یہی کہا جائے گا کہ راجیش کو کشمیر میں غداروں نے پکڑ کر مار دیا۔ تم اس کے بارے میں مت سوچو۔ دوسرے بہت سوچ چکے ہیں۔"

میرے لیے وہ واقعہ اتنا سرسری نہیں بلکہ حیرت انگیز تھا۔ اپنے ایک نامور سیکریٹ ایجنٹ کے قتل کو چھپا کر کسی اور کے نام سے ٹھکانے لگانا اور اس کے ورثا کو اس کی موت کی کوئی گھڑی ہوئی کہانی سنا کر لاش تک سے محروم کر دینا کسی بھی حکومت کے لیے سفاکی اور درندگی سے کم نہیں تھا۔

"اور تم کیا سوچ رہے ہو؟" میں نے اس کا ردعمل جاننے کے لیے پوچھا۔

"آج وہ، کل تمہاری باری ہے۔" بدری کی آواز میں افسوس یا آزردگی کا شائبہ تک نہیں تھا۔ وہ اپنی بات جاری رکھتے ہوئے بولا۔

"عزت کی موت مل گئی تو اپنا مردہ ذرا شان و شوکت سے جلایا جائے گا ورنہ اس جیسا انجام تو ہونا ہی ہے۔ بس ایک اطمینان رہتا ہے کہ یوں مارے جانے والوں کے بیوی بچوں کی لاٹری نکل آتی ہے۔ سرکار انہیں مفت گھر، تعلیم، وظیفے اور خاص نوکریوں سے ایسا نوازتی ہے کہ وہ سب اپنے یتیم اور بیوہ ہونے پر رشک کرنے لگتے ہیں۔ جان کاروں اور رشتے داروں کی ہمدردی مفت میں ہاتھ آتی ہیں۔"

"یعنی تم بھی ایسے ہی انجام کے لیے ذہنی طور پر تیار ہو؟" میں نے پوچھا۔

وہ چونک پڑا۔ "میں نے یہ تو نہیں کہا...... سب کے ساتھ ایسا نہیں ہوتا۔ یہ عزت کشمیر میں مرنے والوں کے گھر والوں کو ملتی ہے تاکہ لوگ وہاں جاتے رہیں، انکار نہ کریں۔ ورنہ بہت سے خاندان تو میں نے یوں بگڑتے اور برباد ہوتے دیکھے ہیں کہ الامان۔ ایک جوان بیوہ تو کوٹھے پر جا بیٹھنے پر مجبور ہو گئی تھی۔ اس کی ساس نائکہ بن گئی اور نو سال کا بیٹا گاہک پٹانے لگا تھا۔"

بدری ناتھ نے بہت بے باکانہ انداز میں وہ تصویر کشی کی تھی۔ جسے سن کر میں اندر سے لرز اٹھا۔ جس شخص کے سامنے اس کے معاشرے کی دو دونوں انتہائیں یوں کھل کر بے نقاب ہو چکی ہوں وہ کیوں اور کیسے اور کب تک اپنے مقاصد سے مخلص رہ سکتا ہے۔

شیر یا عورت مغرب کی ایک شہرہ آفاق کہانی ہے۔ خوبرو شہزادی کے عاشق کو بادشاہ اپنی مجبوری کے باعث دو بند دروازوں کے سامنے کھڑا ہونے پر آمادہ کرتا ہے۔ شرط یہ ہے کہ صحیح دروازہ کھلنے پر اپنے محبوب کے فراق میں تڑپتی ہوئی شہزادی باہر آئی تو بادشاہ اسے اپنا داماد بنا لے گا۔ غلط دروازہ کھلا تو کئی دن کا بھوکا شیر اس

باش نامراد کی تکا بوٹی کر ڈالے گا۔

وہ دو بند کوٹھریوں، دو بند دروازوں اور دو لاشوں کی کہانی تھی جو بدری ناتھ نے مجھے سنائی۔ اس میں دلچسپی کے ساتھ ساتھ عبرت بھی پوشیدہ تھی۔

"جوان بیوہ اور نو سالہ بیٹے سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ خود بھی جوان اور جونیئر افسر رہا ہوگا۔" میں نے کہا۔ "جو لوگ اپنے کیریئر کی ابتدا میں کسی حادثے سے دوچار ہو جاتے ہیں انہیں اتنی بے رحمی سے نظر انداز کرنا سراسر زیادتی ہے۔ پرانے لوگوں کو خاص طور سے کچھ نہ دیا جائے تب بھی ان کے واجبات خاصے ہوتے ہیں..... یہ سب تمہاری ملازمت کی پیچیدگیاں ہیں۔ یہ بتاؤ کہ تمہارے پاس مزید دلچسپ خبریں کیا ہیں۔"

"ہاں، ان باتوں میں پڑ کر میں اصل قصہ بھول ہی بیٹھا۔ رمیش اگروال کے خون کو برٹش اتھارٹیز سے سختی سے چھپایا گیا ہے لیکن ہمارے ہائی کمیشن میں یہ ایک کھلا راز ہے جس پر... چہ میگوئیاں ہو رہی ہیں۔ لوگ سرگوشیوں میں ایک دوسرے سے باتیں کر رہے ہیں اور سخت خوف زدہ ہیں۔"

"گپتا، چھبرا اور رمیش کے بعد انہیں اپنی باری آتی ہوئی نظر آ رہی ہوگی۔"

"یہی اصل مسئلہ ہے۔ اپنی اپنی سلامتی کے خوف کے ساتھ ہائی کمیشن کے بڑوں کو میری سلامتی کی فکر پیدا ہوگئی ہے۔ ان کا خیال ہے کہ رمیش کے بعد اب میری باری ہے۔ اس بار انہوں نے مجھ سے مشورہ کر کے دو تجربے کار آدمی میری حفاظت پر لگا دیے ہیں۔"

"یہ سب متوقع باتیں ہیں۔ یہ بتاؤ کہ کراچی والے بندر کا کیا حال ہے۔" میں نے تنک موڑے کا نام لیے بغیر پوچھا۔ "تمہارے مستقبل کا انحصار اس کے فیصلوں پر تھا۔"

"میرے یہاں پہنچ جانے کے بعد وہ یہاں سے بھیجی گئی رپورٹوں کا محتاج ہے۔"

"تو کیا تمہارے بارے میں باضابطہ رپورٹیں بھیجی جا رہی ہیں؟" میں نے حیرت سے سوال کیا۔

"مجھے صحیح علم نہیں۔ سفارتی تھیلوں کے ذریعے کوئی بھی چیز ایک سے دوسری جگہ بھیجی جا سکتی ہے اور اسے کہیں چیک نہیں کیا جا سکتا۔"

وہ اپنے شبہے کی وجہ سے اس قسم کی پراسرار سرگرمیوں سے پوری طرح باخبر ہونے کے باوجود اپنے معاملے میں ہونے والی کارروائیوں سے بے خبر تھا۔

وہ اپنی بات جاری رکھتے ہوئے کہہ رہا تھا۔ "لکھ کر بھیجی جائے یا فون پر دی جائے رپورٹ، رپورٹ ہی ہوتی ہے۔ اس کی روشنی میں بندر بھی اسی نتیجے پر پہنچا ہے جو یہاں والے اخذ کیے بیٹھے ہیں۔ اسی کی بنیاد پر اس نے مجھے فوری طور پر لندن چھوڑ دینے کی ہدایت کی ہے۔"

"کیا اس نے تم سے براہ راست رابطہ کیا تھا؟" میں نے پوچھا۔

"یہاں آنے کے بعد آج اس نے پہلی بار اس فون پر مجھ سے بات کی تھی۔ اس نے مجھے بتایا کہ وہ میرے ہائی کمیشن کو میرے سفر کی فوری تیاری کا مشورہ دے چکا ہے۔"

"یہ خبر تو تمہیں اپنے دوستوں سے بھی مل جاتی پھر اسے براہ راست فون کرنے کی کیا ضرورت تھی؟"

"وہ براہ راست میرے تاثرات جاننا چاہ رہا تھا۔ اس کے سر پر ڈیبی کا بھوت سوار ہے۔ وہ اس کی کوئی شہادت تلاش کرنے کے لیے بے چین ہے جس سے یہ پتا چل سکے کہ ڈیبی اس وقت لندن میں موجود ہے اور وہی اس کشت و خون کا ذمے دار ہے۔"

"تو کیا وہ ایسی شہادت حاصل کر کے ڈیبی کو پھانسی چڑھانے کا ارادہ رکھتا ہے؟"

"ڈیبی ان لوگوں کا اشتہاری مجرم ہے۔ پاکستان میں اسے ایجنسیوں کی پشت پناہی حاصل ہے اس لیے وہ آج تک ان کے ہاتھ نہیں آ سکا۔ اگر اسے بھنک بھی مل جائے کہ اس وقت ڈیبی کسی مغربی ملک میں سرگرم عمل ہے تو وہ اس کی تلاش میں اپنے سارے وسائل جھونکنے پر تیار ہیں۔"

"تمہارا کیا خیال ہے۔ رمیش کو چھوڑ کر دوسرے دو کو ٹھکانے لگانے والا کون تھا؟"

"پہلے مجھے تم پر شبہ تھا۔ تمہارے انکار کے بعد وہ کوئی بھی ہوسکتا ہے۔ میں نے اس سے یہی کہا کہ ڈیتھ ایک چھلاوا ہے۔ وہ کہیں بھی چھپتا ہے اور نیا وار کرکے کوئی نشان چھوڑے بغیر ہوا میں تحلیل ہوجاتا ہے۔ ہوسکتا ہے کہ وہی لندن میں منڈلا رہا ہو۔"

"یعنی تم نے اس کے شکوک وشبہات کو تقویت پہنچانے کی... کوشش کی ہے۔"

"پھر اور کیا کرتا۔ اپنی ذات کو الزامات سے محفوظ رکھنے کے لیے یہ ضروری ہے کہ وہ کسی خیالی دشمن کے پیچھے بھاگتا رہے۔ ڈیتھ یہاں ہو یا نہ ہو، وہ مجھے اور تمہیں بھول کر صرف اسی کو ڈھونڈتا رہے گا۔" اس کے لہجے میں اچانک نفرت انگیز تلخی عود کر آئی۔ "تمہیں معلوم ہے کہ اس بندر نے مجھ سے کیا سلوک کیا تھا۔ مجھے اپنوں سے یہ شکوہ ہے کہ انہوں نے کچھ دیکھے بھالے بغیر بے خبری میں مجھے میری تنظیم سے نکال کر اس حرامی بندر کے حوالے کردیا اور بندر نے ذرا بھی لحاظ کیے بغیر میرے ساتھ ایسی ایسی بدسلوکیاں کیں کہ میں نے اس سے انتقام لینے کے لیے بغاوت کا فیصلہ کرلیا اور اب تم میرے ساتھ ہو۔"

"فون پر ایسی کھلی کھلی باتیں کرتے ہوئے تمہیں ذرا بھی خوف نہیں کہ یہ گفتگو کوئی نہ سن لے۔" میں نے ایک فوری خوف کے تحت جھرجھری لے کر پوچھا۔

معنی خیز انداز میں ہنسنے کی آواز کے بعد اس کی آسودہ آواز ابھری۔ "اب میں کراچی کی طرح یہاں بے سروسامان نہیں ہوں۔ دمشق کے سرگباش ہونے کے بعد میری ذات شک وشبہات کے دھندلکوں سے نکل کر دوبارہ عزت کے اجالے میں آگئی ہے۔ میرے پاس بہت سے وسائل آگئے ہیں جن میں چھوٹی سی مگر بیش قیمت سی ایس ڈی بھی ہے جو اس وقت کام کررہی ہے اور مجھے پورا یقین ہے کہ ہماری یہ باتیں کوئی سن رہا ہے اور نہ ہی ریکارڈ ہورہی ہیں۔"

اس کی زبان سے سی ایس ڈی سنتے ہی میرے ذہن میں تو جیانا کی خریداری کے لیے قائم کیے جانے والے روزمرہ ضروریات کی اشیا کے کتابی اسٹور گھوم گئے اور میں بے اختیار پوچھ بیٹھا۔ "یہ سی ایس ڈی کیا بلا ہے؟"

میرے کانوں میں اس کی آسودہ سی ہنسی گونجی پھر وہ بولا۔ "یہ تو ونڈوز والا سی ایس ڈی نہیں ہے بلکہ سٹر سبھنگ ڈیوائس کا مخفف ہے۔ یہ اس قدر حساس ہے کہ اسے کسی لائن سے منسلک کردیا جائے تو یہ دو براہ راست لائنوں کے درمیان گفتگو تک خاموش رہتا ہے۔ کوئی غلطی سے کسی لائن کا ایکسٹینشن بھی اٹھالے تو اس پر سرخ روشنی کے ساتھ الارم بیپ گونجنے لگتا ہے۔"

"یہ را کی کوئی خاص ایجاد ہے؟" رازداری کا یقین ہوجانے پر میں نے کھل کر پوچھا۔

"الیکٹرونکس کے معاملے میں جاپان سب سے آگے ہے۔ را نے یہ آلے ریڈ آرمی سے خریدے ہیں۔" اس نے صاف گوئی سے کام لیتے ہوئے حقیقت بیان کردی۔

ریڈ آرمی بھی اوم شنری انکو کی طرح جاپان کی سرزمین پر قائم کی ہوئی ایک صیہونی دہشت گرد تنظیم تھی جو آئے دن اخبارات میں دہشت گردی کے لرزہ خیز وارداتوں کی خبروں کا موضوع بنی رہتی تھی۔ میرے لیے یہ اطلاع حیرت انگیز تھی کہ ایک طرف را والے ڈیوڈ اسٹار سے پینگیں بڑھا رہے تھے تو دوسری طرف عالمی دہشت گرد تنظیموں کی فنی مہارت سے بھی استفادہ کررہے تھے۔

"سی ایس ڈی کام کی چیز معلوم ہوتی ہے۔ اس کو حاصل کرنے کے بارے میں سوچنا پڑے گا۔"

"میں اپنی سی ایس ڈی تمہیں دے نہیں سکتا۔ یہ بازار میں دستیاب نہیں ہے۔ ریڈ آرمی والے اپنی اس ایجاد کے سات ہزار ڈالر طلب کرتے ہیں جو میرے اور تمہارے لیے بہت زیادہ ہیں۔"

"تم کچھ دیر کے لیے یہ آلہ مجھے مستعار تو دے سکتے ہو؟" میں نے پرخیال لہجے میں پوچھا۔

"کیوں؟ تمہیں اس کی کیا ضرورت پیش آگئی؟" اس نے حیرت سے سوال کیا۔

"تم نے کہا تھا کہ میں ڈیتھ بن کر آرنر کی جان کو

خوف زدہ کردوں۔" میں نے معصومیت سے اسے یاد دلایا۔ "تم نے ابھی تک اس سے رابطہ نہیں کیا؟" وہ ذکر آنے پر بدری چونکا تھا۔

"تذبذب میں تھا۔ ڈپٹی پاکستان میں ہے۔ آذرک نے یہ فرض کر لیا کہ اسے لندن سے فون کیا ہے تو بھانڈا پھوٹ جائے گا اور وہ سازش کی بو سونگھ لے گا۔ یہ لوگ بہت ترقی یافتہ ہیں۔ ہوسکتا ہے کہ اس کے فون میں لگا ہوا کوئی آلہ آن ہوتے ہی یہ بتا دیتا ہو کہ فون کس ملک، شہر اور نمبر سے کیا جا رہا ہے۔"

"ہم لوگ ایسی ایجادات پر کڑی نظر رکھتے ہیں۔ فی الحال یہ مستقبل کا ایک خواب ہوسکتا ہے۔ ایسی کسی سہولت کا وجود نہیں ہے البتہ دوسرے فون ایکسچینج سے معلوم ہوسکتا ہے کہ فلاں نمبر پر کال کہاں سے آئی ہوئی ہے۔" بدری نے مدافعانہ لہجے میں کہا۔ "ایک سہولت ایکسچینج میں موجود ہے تو اسے شاید عام کرنا دشوار ہو مگر تھوڑی سی رقم خرچ کر کے چند چیدہ چیدہ نمبروں پر منتقل کرنا تو ناممکن نہیں ہونا چاہیے۔"

"خصوصی بندوبست تو ہزاروں ہوسکتے ہیں۔ ہر چیز جو ایک جگہ موجود ہو اسے دوسری جگہ تک پہنچانا واقعی ناممکن نہیں ہوتا مگر اب میری حفاظت کا بندوبست ہونے کے بعد میرا تم سے ملنا خطرناک ثابت ہوسکتا ہے ورنہ تم دس پندرہ منٹ میں ہی ایس ڈی سے اپنا کام نکال کر اسے لوٹا سکتے تھے۔ اب وقت بھی نکل رہا۔ ہوسکتا ہے کہ کل میں نیویارک کے لیے پرواز کر جاؤں۔"

"کیا ابھی تک تمہاری سیٹ کنفرم نہیں ہوسکی؟" میں نے سی ایس ڈی کو فراموش کر کے گفتگو کا رخ اس کی روانگی کی طرف موڑ دیا۔

"یہاں سے روز بے شمار پروازیں امریکا کے لیے روانہ ہوتی ہیں۔ ڈیلٹا، ملائشا اور دیوتا جیسی ائر لائن کی جیٹ ڈک اور ہیتھرو سے بیسیوں پروازیں ہیں مگر اگلے چار پانچ دن کے لیے کسی پر سیٹ نہیں ہے۔"

"تو کیا پورا برطانیہ امریکا منتقل ہو رہا ہے؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"بیشتر ایشیائی مسافر سفر کی حالت سے بچنے کے لیے چند دن لندن میں ٹھہر کر آگے جاتے ہیں اس لیے یہ روٹ شاید دنیا کا مصروف ترین فضائی روٹ ہے۔ بہت سی ایشیائی کمپنیاں صرف یورپ اور لندن تک ہی آتی ہیں۔ ان کے مسافر بڑی امریکی ائر لائنز سے بحر اوقیانوس عبور کرتے ہیں۔ یہاں سے امریکا کے لیے فوری طور پر سیٹ ملنی عام طور سے مشکل ہوتی ہے مگر کوئی نہ کوئی راہ نکلے گی۔"

"تم ائر انڈیا سے رابطہ کیوں نہیں کرتے۔ وہ پیچھے سے آنے والے کسی بھی مسافر کو روک کر تمہیں اگلی پرواز سے نیویارک بھیج سکتے ہیں۔"

"یہ میرا نہیں ہوائی کمیشن کے ٹریول سیکشن کا کام ہے کہ میری روانگی کا بندوبست کرے اور ان لوگوں کو اپنے کام میں ماہر ہونا چاہیے۔ اصولی طور پر تمہارا مشورہ درست ہے۔ ائر انڈیا یہاں سے امریکا کے لیے آپریٹ نہ کرتی ہو تو تب بھی اس روٹ پر اس کا کسی اور سے معاہدہ ہوگا۔ بس سمجھو کہ میں نکل جاؤں گا۔"

"تمہیں سیٹ ملنے میں دشواری ہوگی۔ یہ بتاؤ کہ نیویارک میں تمہارا رابطہ کیا ہوگا۔"

"وہاں میرا ایک کزن ہوٹل چلا رہا ہے۔ میں اس کا فون نمبر دیکھ کر بتاتا ہوں۔"

"یہ بھی کیتھی والا تجربہ تو نہیں ہوگا؟" میں نے ماضی کی تلخی کے پیش نظر پوچھ لیا۔

"ہرگز نہیں۔ شیام ناتھ میرا دور کا کزن ہے۔ تم اس سے کرشنا من کر ہی بات کرنا۔ مسلمان کے نام پر وہ زیادہ خوش نہیں ہوگا۔"

"یعنی تم وہاں بھی اپنے کزن کے ساتھ نہیں ٹھہرو گے۔ تمہارا سفارت خانہ تمہاری دیکھ بھال کرے گا؟"

"تمہارے دونوں سوالوں کے جواب نفی میں ہے۔ اس بار مجھے خاص طور پر ہدایت کی گئی ہے کہ میں اپنے سفارت کاروں وغیرہ سے دور رہوں گا۔ لندن سے نکلنے کے بعد تک موڑنے براہ

راست کوئی بندوبست کرے گا۔ وہاں کیا ہوتا ہے، یہ میرے علم میں نہیں ہے۔"

گفتگو بھی خاصی طویل ہو چکی تھی۔ اس دوران میں کئی افراد لمحہ بھر کے لیے بوتھ کے سامنے ٹھٹکے تھے اور اسے ہمارے زیر استعمال دیکھ کر آگے بڑھ گئے تھے۔ کسی نے باہر رک کر بوتھ خالی ہونے کا انتظار نہیں کیا تھا۔

"بس میں تمہارے سفر کے سلسلے میں نیک تمنائیں ہی پیش کر سکتا ہوں۔ اب مجھے شیام ناتھ کا نمبر دے دو۔" میں نے ویرا کو اشارہ کرتے ہوئے کہا۔

اس دوران میں ہدری ناتھ اپنی کسی ڈائری وغیرہ کی ورق گردانی کر کے مطلوبہ نمبر نکال چکا تھا۔ وہ رک رک کر نمبر بتاتا چلا گیا، میں ہندسے دہراتا رہا اور ویرا نے وہ نمبر نوٹ کر لیا۔

مزید چند رسمی جملوں کے تبادلے کے بعد میں نے فون بند کر دیا۔

"اب جہانگیر کی باری ہے یا اول خان کو دوبارہ دیکھو گے؟" ویرا نے پوچھا

"اول خان کے لیے پیغام دے چکا ہوں جو اسے مل جائے گا۔ جہانگیر کے بارے میں تذبذب ہے کہ اسے فون کروں یا نہ کروں۔" میں نے رسٹ واچ پہ نظر ڈال کر کہا۔

"کیوں؟ کیا وہ سو گیا ہوگا؟"

"مجھ سے بات کرنے کے لیے وہ گہری نیند سے بیدار ہونے میں بھی خوشی محسوس کرے گا۔ مسئلہ اس کی شراب نوشی کا ہے۔ وہ اس وقت گہرے سرور کے عالم میں ہوگا۔"

"پھر تو میں اسے فون کرتی ہوں۔" ویرا خوش ہو کر بولی۔ "اسے چھیڑنے میں مزہ آتا ہے۔"

میں مسکرا کر رہ گیا۔

سڑک کے کنارے لگے ہوئے اسٹریٹ لیمپس کی روشنی نے بند بوتھ کے اندرونی حصے کو روشن کیا ہوا تھا اس کے باوجود بوتھ کی چھت میں روشنی نصب تھی۔ لندن کے کسی آوارہ گرد یا بھٹکے ہوئے شرابی نے روشنی توڑنے یا بلب اتار کر لے جانے کی کوشش نہیں کی تھی۔

مجھے حیرت ہوئی تھی کہ ویرا نے مجھ سے پوچھے بغیر جہانگیر کا نمبر ملایا جو اس کی یادداشت میں محفوظ تھا۔

ویرا کے کان سے کان ملائے بغیر ریسیور رشما پیدا ہونے والی مدھم آوازیں مجھے سنائی دے رہی تھیں۔ میں ویرا سے لگ کر کھڑا ہوا تو آوازیں واضح ہو گئیں۔ جیسے میں بات کر رہا تھا تو ویرا میرے اوپر یوں جھکی ہوئی تھی جیسے اسے باتیں سننے میں دشواری ہو رہی ہو۔

نمبر ڈائل کرنے کے بعد بین الاقوامی کال ملنے میں کچھ وقت لگتا ہے۔ ڈائلنگ کی آوازیں رکنے کے بعد ریسیور پہ سکوت طاری ہو گیا۔ چند ثانیوں بعد گھنٹیاں بجنے لگیں۔

تیسری گھنٹی پہ جہانگیر کی آواز سنائی دی۔ وہ نیند کے ساتھ نشے میں بھی تھا۔

"ہیلو؟ ڈارلنگ! کیا تم سو رہے تھے؟" ویرا نے انگریزی میں بہت محبت کے ساتھ پوچھا۔

"ہاں نہیں...... ڈ...... ڈارلنگ! ہم...... میں تمہارا ڈارلنگ...... تم کون ہو؟" جہانگیر کی خمار سے بوجھل اور لکنت آمیز آواز میں بلا کی حیرت اُمڈ آئی تھی۔ وہ پڑھا لکھا شخص تھا۔ اس نے انگریزی میں ہی جواب دیا تھا۔

"تو اب تم میری آواز بھی نہیں پہچانتے۔" ویرا نے غزلی آواز میں شکوہ کیا۔ "یہ بتاؤ کہ تم جہانگیر ہی ہو یا کوئی غلط نمبر ملا بیٹھی ہوں۔"

"میں...... میں جہانگیر ہی ہوں۔" اس کی آواز قدرے عجلت آمیز تھی۔ شاید اسے ڈر تھا کہ کہیں ویرا فون بند ہی نہ کر دے۔ "تم باتیں کرتی رہو میں یقیناً تمہیں پہچان لوں گا۔"

"تمہاری بوجھل اور لڑکھڑاتی ہوئی آواز سے پتا چل رہا ہے کہ اس وقت تم نشے میں ہو۔"

"ہاں...... تم جیسی لڑکیاں مل کر بچھڑ جائیں تو ان کے سوگ میں پینی پڑتی ہے۔"

"میرا نام یاد نہیں اور میرے غم میں پی رہے ہو؟" ویرا نے بمشکل اپنی ہنسی روکی تھی۔

"نام میں کیا رکھا ہے۔ سامنے آؤ گی تو جیت

"... کب آ رہی ہو؟"

"... معلوم ہوتا ہے کہ تمہاری بیوی گھر پر نہیں ہے۔"

... نظر سے کہا۔

"... تم تو ولی اللہ ہو گئیں۔ تمہیں کیسے پتا چلا ... گھر پر نہیں ہے؟"

"وہ ہوتی تو تم مجھ سے اس طرح کھل کر باتیں نہ ... ہوتے۔"

"تم...... تم بہت ذہین ہو...... سالے ڈیڈی کی ... وہ جھونک میں بول رہا تھا۔ "کبھی کبھی وہ بھی ... کی بات دیکھ کر اس کا پورا حسب نسب بتا دیتا ہے۔"

اس کی زبان سے اپنی مٹی پلید ہوتے سن کر میں ... گیا۔ میں نے ویرا سے ریسیور لینا چاہا مگر اس نے ... انگلی دکھلا دیا۔

"یہ ڈیڈی کون ہے؟" ویرا کے لیے اپنی ہنسی پر قابو ... پانا مشکل ہو رہا تھا۔

جہانگیر کے ایک گہرے سانس کی آواز آئی "یار ... بہت ہی جگر آدمی ہے۔ پتا نہیں آج کل ... ہوا ہے۔ اس وقت اسے چھوڑو۔ آپس کی ... کرو۔"

"بیوی گئی ہوئی ہے۔ دوست غائب ہے اور تم ... رکھے ہو۔ مجھے تم پر بہت ترس آ رہا ہے۔ ... ورنہ ہوتی تو اسی وقت دوڑ کر تمہارے پاس آ جاتی؟"

"تم کتنی دور ہو...... کیا امریکا میں ہو؟" جہانگیر ... زبان بری طرح لڑکھڑا رہی تھی۔

"تمہیں امریکا کیوں یاد آ گیا؟"

"تم اتنی اچھی انگریزی جو بول رہی ہو۔" اس ... میں جواب محفوظ تھا۔

"تو کیا پاکستان میں رہنے والی کوئی لڑکی اچھی ... نہیں بول سکتی۔"

"یہ سالے انگریز!" جہانگیر کی آواز تحقیر آمیز ہو گئی۔ "... انگریزی نہ بولیں گے۔ انگریزی بولنے کے چکر ... کی ٹانگ توڑنے لگتے ہیں۔"

"وہ انگریزی میں مدر ٹنگ کو ٹنگ آف مدر کہہ گیا تھا۔ ویرا نے فوراً بات پکڑ لی۔ "یہ ماں کی زبان کیا ہوتی ہے۔ میں یہ اصطلاح پہلی بار سن رہی ہوں۔"

"اس کو بھاڑ میں ڈالو۔" یہ کہہ کر اس نے انگریزی میں بے مقصد گالیاں دیں۔ وہ بری طرح بہک رہا تھا۔ اسے اپنی زبان پر ذرا بھی قابو نہیں تھا۔ الفاظ اس کی زبان سے دراز ہو کر اور بگڑ کر ادا ہو رہے تھے۔ یہ صرف ایک اجنبی نسوانی آواز کا کرشمہ تھا کہ فون پر بولے جا رہا تھا ورنہ اس حالت ... میں آدمی کو آرام سے زیادہ کسی چیز کی طلب نہیں ہوتی۔

گفتگو کی ابتدا سے ہی اس نے خود کو سنبھالے رکھنے کی بھرپور کوشش کی تھی مگر اس مرحلے پر وہ بالکل ہی پٹڑی سے اترتا ہوا نظر آ رہا تھا۔

میں اس کی گالیوں کا سلسلہ ٹوٹنے کا منتظر رہا اور پانچویں گالی شروع ہوتے ہی میں نے کریڈل دبا دیا۔ مجھے جہانگیر پر غصہ آنے کے ساتھ گہرا افسوس بھی ہو رہا تھا۔ ساتھ ہی مجھے ویرا سے بھی خفت محسوس ہو رہی تھی کیونکہ جہانگیر بہرحال میرا دوست تھا اور اس کے بگڑنے کی کچھ ذمے داری مجھ پر بھی عائد ہوتی تھی۔

"بہت دلچسپ آدمی ہے۔" باہر آ کر ویرا ہنستے ہوئے بولی۔ "ذرا سی دیر اور کال جاری رہتی تو وہ پوری طرح رنگ میں آ چکا ہوتا۔ تمہیں پتا ہے کہ میں گالیوں والیوں کی پروا نہیں کرتی۔"

"وہ میرے سامنے ہوتا تو میں اس کی گردن دبا دیتا۔" میں نے غصیلے لہجے میں کہا۔ "اسے کوئی روکنے ٹوکنے والا نہیں ہے۔ وہ بگڑ کر اب عادی شرابی بن چکا ہے۔ اگر اس کے دوران خون میں الکحل کی خاصی مقدار شامل نہ رہے تو شاید وہ اعصابی کھچاؤ اور ذہنی ابتری سے بے حال ہو جائے۔"

"اس کا واحد سبب اس کی تلخ ازدواجی زندگی ہے۔" ویرا سنجیدگی سے بولی۔

"مجھے اندازہ تھا کہ وہ اس وقت برے حال میں ہوگا اسی لیے میں اسے فون کرنے سے ہچکچا رہا تھا۔ وہ صبح اپنے ہوش و حواس میں آئے گا تو شاید تمہاری

کال اس کے ذہن سے محو ہو چکی ہو گی۔"

"ایسے غیر ذمے دار اور بے پروا آدمی کی حفاظت کون کر سکتا ہے؟ اس وقت صرف ایک آدمی بھی چاہے تو آسانی سے اسے اغوا کر کے لے جا سکتا ہے۔"

"شاید یہ سب ہمارے ان گناہوں کا کفارہ ہے جو ہم نے کشتی میں رہ کر کیے تھے۔" میں نے طویل آواز میں کہا۔

"وہ نشے میں ہے اور تم پر قنوطیت طاری ہو رہی ہے۔" ویرا نے میرے بازو میں چٹکی لی۔

"ایسی باتوں پر دل بہت اداس ہونے لگتا ہے۔ اپنی غفلتوں کی وجہ سے وہ کہیں مارا گیا تو میں اپنے ذہن پر سے یہ بوجھ کبھی نہ اتار سکوں گا۔ اب اسے سنبھل جانا چاہیے۔"

"اسے بہت پہلے سنبھل جانا چاہیے تھا۔ اب کی کیا بات ہے؟"

"پہلے وہ اکیلا تھا۔ اب وہ ایک عورت کا شوہر اور بچے کا باپ ہے۔"

"ہاں..... یہ فرق تو ضرور پڑا ہے۔" لمحہ بھر کے لیے وہ خاموش ہو گئی پھر چونک کر بدلے ہوئے لہجے میں بولی۔" تمہاری جبری شادی کو کئی مہینے گزر چکے ہیں۔ تم کب باپ بن رہے ہو؟"

"تم بہت بے شرم عورت ہو۔" میں نے خفت آمیز ہنسی کے ساتھ کہا۔" یہ سوال تمہیں میرے بجائے غزالہ سے کرنا چاہیے تھا۔ عورتوں کی باتیں عورتوں میں ہی اچھی لگتی ہیں۔"

"آج تک اس بارے میں خیال ہی نہیں آیا۔ اس وقت بھی تم نے جہانگیر کے باپ ہونے کا ذکر نہ چھیڑا ہوتا تو میں نے تم سے وہ سوال نہ پوچھا ہوتا جسے تم بے شرمی قرار دے رہے ہو۔"

میں خاموش رہا۔ اس موضوع کو طول دینا مجھے نامناسب معلوم ہو رہا تھا۔

"تم نے میرے سوال کا جواب نہیں دیا۔" چند ثانیوں کی خاموشی کے بعد وہ میرے پہلو میں ٹہوکا دے کر بولی۔" غزالہ سے تو میں اس کے ماں بننے کے بارے میں پوچھوں گی۔ باپ بننے کے مسئلے پر تم زیادہ روشنی ڈال سکتے ہو۔"

"اس بارے میں پھر کبھی بات ہو گی۔" میں نے سرد لہجے میں کہا۔

"ایسا تو نہیں کہ تم خاندانی منصوبہ بندی والوں کی تشہیر سے متاثر ہو گئے ہو۔" اس نے میرے لہجے کی پروا کیے بغیر ڈھٹائی سے پوچھا۔" وہ بچوں کو تو خوش [illegible] اچھا کہتے ہیں۔"

"اب تم نے اپنی زبان کو لگام نہیں دی تو میں [illegible] کرا لے لوں گا۔" میں نے ہوٹل میں داخل ہوتے ہوئے کہا۔" میری بھی زندگی کو اتنا نہ کریدو کہ میں [illegible] ہو جاؤں....."

"چلو۔ میں خاموش ہو گئی۔" میری بات کاٹ [illegible] اس نے میری توقع کے برعکس اس بار ہتھیار ڈال دیے اور میں نے بڑھ کر کاؤنٹر سے اپنے کمرے کی چابی لے لی۔

"کیوں نہ ریستوران میں کھانا کھانے کے بعد اوپر چلا جائے؟" ویرا نے تجویز پیش کی اور میں نے اثبات میں سر ہلاتے ہوئے اپنا رخ ریستوران کی طرف موڑ لیا۔

مجھے یہ محسوس کر کے خوشی ہوئی تھی کہ ویرا نے میری تختی کا برا نہیں منایا تھا لیکن میں یہ بات اچھی طرح جانتا تھا کہ ویرا کے ذہن میں ایک بار جو سوال آ جاتا ہے اس کا جواب حاصل کر کے ہی دم لیتی ہے۔

میں نے کسی نہ کسی طرح ویرا کو خاموش رہنے پر مجبور کر دیا تھا لیکن غزالہ کے لیے ویرا کو ٹالنا اتنا آسان نہ ہوتا۔ میں اس گھڑی کو دل ہی دل میں کوس رہا تھا جب میں نے روا روی میں جہانگیر کے باپ ہونے کا ذکر کر کے ویرا کے ذہن میں خود ہی ایک سوال اٹھا دیا تھا۔

یہ ضروری ہو گیا تھا کہ میں وقت ضائع کیے بغیر غزالہ کو بھی خبردار کر دیتا تاکہ وہ ویرا کے حملہ آور ہونے سے پہلے خود کو ذہنی طور پر تیار کر لیتی۔

اس وقت تک ریستوران میں لوگوں کی آمد کا سلسلہ شروع ہو گیا تھا۔ ہال میں کئی خوش نما چہرے

تھے۔ باہر کی خنک فضا کے مقابلے میں ہنڈ ہال کی خوشبوؤں اور جسموں کی مہکار سے بہت خوشگوار ہو رہا تھا۔ اس وقت تک ٹین کے حصے سے آنے والی خوشبوئیں ہال میں نہیں پھیلی تھیں۔

ہمیں نیم تاریک گوشے میں چار نشستوں والی پسندیدہ میز مل گئی۔

ویٹر لیس نے ہم دونوں کے سامنے مینو کارڈز رکھے تو دیرا نے مجھ سے پوچھے بغیر اسے دو لارج وہسکی اور سوڈا لانے کی ہدایت دے دی۔ میں نے انکار کی خواہش کو ہونٹوں پر آنے سے پہلے گھونٹ دیا۔ ان حالات میں میرا وہ انکار دیرا کو ٹھیس پہنچا سکتا تھا۔

غنیمت یہی تھا کہ اس نے پوری یا آدھی بوتل کے بجائے لارج پیگ منگوانے پر اکتفا کیا تھا جو کھانے کے انتظار کے وقفے میں شغل کے طور پر ختم کیے جا سکتے تھے۔

مغربی کھانوں کے بارے میں میری معلومات واجبی سی تھیں۔ ابتدائی مشوروں کے بعد میں نے اپنا مینو کارڈ میز پر ڈال کر کھانوں کا انتخاب دیرا پر ڈال دیا۔ پاکستان میں طویل عرصہ گزار کر وہ خود بھی چٹ پٹے کھانوں کی عادی ہو چکی تھی۔ مجھے یقین تھا کہ وہ خود بھی ادھر کے پھیکے کھانے پسند نہیں کرے گی۔

ویٹر لیس ایک ٹرے میں دو گلاسوں کے ساتھ دیگر لوازم لے آئی۔ ادب سے گلاس ہم دونوں کے سامنے رکھ کر اس نے انفرادی اجازت سے گلاسوں میں برف کے چند ٹکڑے ڈالے۔ سلیقے سے گلاسوں میں سوڈے کی دھاریں ڈالیں اور مسکراتی ہوئی رخصت ہوئی۔ اس درمیان میں دیرا نے اسے کھانے کے بارے میں بتا دیا تھا۔

"یہ وہ خدمات ہیں جن کے لیے مجموعی بل پر ہوٹل والے سروس چارجز لیتے ہیں۔" میں نے ویٹر لیس کی شائستہ خرامی سے محظوظ ہوتے ہوئے دیرا سے کہا۔

"سروس چارجز تو ہوتے ہی ہیں لیکن ہوٹل کے بار کے مقابلے میں یہاں یہ پیگ کہیں زیادہ مہنگا ہوگا۔ یہ سب دراصل ماحول کی فراہمی اور نگاہوں کی آسودگی کے دام ہوتے ہیں جسے آسودہ حال لوگ خوشی خوشی ادا کرتے ہیں اور چوں تک نہیں کرتے۔" دیرا بولی۔

"سلطان شاہ کی آزادی کے نام۔" دیرا اپنا گلاس اٹھا کر مسکرائی۔

اس شام کے لیے ہم دونوں کی سب سے بڑی تمنا وہی تھی۔ میں نے گلاس اس کی طرف لہرایا اور پھر دونوں گلاس ہونٹوں سے جا لگے۔

دیرا نے بہت نزاکت اور شائستگی سے ایک ہلکی سی چسکی لے کر گلاس میز پر رکھا اور سگریٹ سلگانے لگی۔ مجھے شرمندگی ہوئی کہ میرے پہلے گھونٹ میں چوتھائی سے زیادہ گلاس خالی ہو چکا تھا۔

"یہ اچھی جگہ ہے۔ کمال ہے کہ پہلے ہمیں ادھر آنے کا خیال نہیں آیا۔" سگریٹ کا کش لے کر دیرا ہال کا جائزہ لیتے ہوئے آسودہ لہجے میں بولی۔

"ہمیں یہاں آئے دن ہی کتنے ہوئے ہیں۔ تم یہ بھی بھول رہی ہو کہ ہم اب تک پہچانے جانے کے خوف سے چھپتے رہے ہیں۔ آج ذہن کا بوجھ کچھ ہلکا ہوا ہے تو ادھر کی سوجھی ہے ورنہ کون ادھر کا رخ کرتا۔"

"تھوڑی دیر پہلے میں نے یہاں شیمپین لی تو میرا دماغ بہت...... پراگندہ تھا۔ عملی طور پر اس وقت بھی حالات جوں کے توں ہیں مگر ایک راہ نظر آ جانے کے بعد پریشانی کم ہو گئی ہے۔"

کسی ریڈار کی طرح بہت دھیرے دھیرے گھومتی ہوئی اس کی گردن جب کئی سیکنڈ تک ایک ہی جگہ رکی رہی تو میں نے چونک کر آہستہ سے پوچھا۔ "تمہیں ادھر کیا نظر آ گیا جو نظریں جم کر رہ گئی ہیں۔"

"ایک سفید فام جوڑا۔" اس نے اپنے ہدف سے نظریں ہٹائے بغیر جواب دیا۔

"کیا مرد بہت وجیہہ اور طرح دار لگ رہا ہے؟" میں نے ازراہ مذاق پوچھا۔

"نہیں۔ میں اسے پہچاننے کی کوشش کر رہی ہوں۔ ہم آئے تو یہ دونوں ہوٹل کی لابی میں پڑے ہوئے صوفوں پر یوں بیٹھے ہوئے تھے جیسے کسی کا انتظار کر رہے ہوں اور اب یہاں موجود ہیں۔"

"اپنی نظریں ادھر سے ہٹا لو۔ بلاوجہ انہیں گھورتی رہو گی تو وہ بھی تمہاری ذات میں دلچسپی لینی شروع کر دیں گے۔ یہ اتفاق... بھی ہو سکتا ہے۔ اسے اہمیت مت دو۔"

ویرا نے سر جھٹک کر میری آنکھوں میں جھانکا، گلاس سے ایک اور چسکی لی اور مسکرانے لگی۔

"میرا دماغ خراب نہیں ہے جو اجنبی مردوں کو گھورتی پھروں۔" چند ثانیوں تک خاموشی سے مسکرانے کے بعد وہ لب کشا ہوئی۔ "میری نظریں اس پر صرف اس لیے مرکوز ہوئیں کہ وہ پہلے سے مجھے دیکھے جا رہا تھا۔ مجھ سے نظریں چار ہوتے ہی اس نے سٹپٹا کر اپنی گردن سیدھی کر لی مگر بعد میں کن انکھیوں سے میرا جائزہ لینے کی کوشش کر رہا تھا۔"

"ایسا ہے تو یہ بات تشویش ناک ہے۔ تم کہہ رہی تھیں کہ اسے پہچاننے کی کوشش کر رہی ہو تو کیا تم پہلے بھی اسے کہیں دیکھ چکی ہو؟"

"عورت کی پشت میری طرف ہے لیکن مرد میری نظروں میں ہے۔ اونچے کھڑے کھڑے خدوخال، لمبی ناک اور قدرے جھلسی ہوئی رنگت کی وجہ سے وہ اطالوی معلوم ہو رہا ہے۔ مجھے شبہ ہے کہ میں کہیں نہ کہیں اسے دیکھ چکی ہوں یا پھر اس سے مل چکی ہوں۔"

"اگر وہ پہلے لابی میں بیٹھے ہوئے تھے تو انہوں نے یہ بھی دیکھ لیا ہوگا کہ ہم نے کاؤنٹر سے رہائشی کمرے کی چابی لی ہے۔ ہم کھانا کھائے بغیر بل ادا کر کے عجلت میں یہاں سے چل دیں تب بھی کوئی فرق نہیں پڑے گا۔ انہیں علم ہو چکا ہے کہ ہم اسی ہوٹل میں مقیم ہیں۔"

"ہمیں بھاگنے کی ضرورت نہیں۔" اس نے دوبارہ اسی طرف دیکھتے ہوئے دانت پیسے۔ "الو کا پٹھا پھر اسی طرف دیکھ رہا تھا۔ میرے متوجہ ہوتے ہی نظریں چرا لیں۔"

برطانیہ میں موجود ایک مشتبہ اطالوی کا وجود سامنے آتے ہی میرے ذہن میں مافیا کا ہیولا سا کھڑا ہو گیا۔ مافیا جو ایک اطالوی جزیرے سسلی

میں یہ سہارے پہلے وجود میں آئی، کسی ... پوری دنیا میں پھیلی ہوئی تھی اور اس کے ... ان کا حصہ ادا کیے بغیر کہیں بھی کوئی منظم ... سکتا تھا۔

ویوڈ اسٹارز کا قصہ شروع ہونے سے ... مافیا شی کی سب سے طاقت ور حریف تھی۔ ... انحراف کے بعد مافیا کے تیسرے درجے کے ... نے مجھے اپنے ساتھ مل بیٹھنے پر مجبور کر دیا تھا۔ ... پیشکش نہ قبول کرتا تو موت کا پیغام ... تھا۔ میں شی کا باغی تھا۔ مافیا والے مجھے پناہ فراہم کر ... تھے۔ میں نے وقتی طور پر حالات سے سمجھوتا کر لیا۔

بعد میں میں نے اپنی حکمت عملی سے کام ... کراچی میں شی اور مافیا کو ایک دوسرے کے ... لا کھڑا کیا۔ ان میں چند خون ریز تصادم ہوئے ... شی اس بری طرح بکھری کہ پھر بکھرتی ہی چلی ... کی تباہی میں مافیا نے بھرپور رول ادا کیا تھا۔

پاکستان کی حد تک اپنے حریف کا مقابلہ ... کے بعد میں نے اپنی ساری توجہ دوسرے دشمن پر ... کر دی۔ ایس ٹی ایف کے خفیہ تعاون اور میری ... سے مافیا کے بیشتر بڑے آپریشن پے در پے ناکامی کا شکار ہونے لگے۔

میں مافیا کے مقامی چیف کا دست راست تھا ... لیے مجھ سے کوئی بات پوشیدہ نہیں رہ سکتی تھی۔ میں ... مافیا کے چیف کی اصلیت کا سراغ لگا لیا۔ وہ ایک ... سیٹھ حبیب جیوانی تھا جسے جرمنی میں ہیروئن ... کرنے کے الزام میں عمر قید ہوئی تھی۔

مافیا والوں نے جیل میں اس کا متبادل ... اسے فرار کرا دیا تھا۔ اس سودے بازی کے ... میں حبیب جیوانی ساری عمر کے لیے مافیا کا غلام ... گمنامی کی زندگی گزار رہا تھا۔ اس کے سامنے آ... جرمن حکام کو جیل میں ہونے والی سازش کا علم ہو ... اور وہ دوبارہ اندر پہنچا دیا جاتا۔

میرے لیے وہ موت و زیست کی کشمکش کا ... بھیانک دور تھا جس کا اختتام حبیب جیوانی اور مافیا ...

مکمل تباہی پر ہوا اور ان کا کوئی ڈان اس بربادی کو نہیں ٹال سکا۔
ہرے کے رابطوں سے آزاد ہونے کے بعد مجھے پہلی مرتبہ مکمل خود مختاری حاصل ہوئی اور میں ملک دشمنوں کو چن چن کر ٹھکانے لگانے کے مقدس کام میں مصروف ہو گیا۔
پاکستان کے سوا دوسری تمام عالمی منڈیوں میں ٹی اور مافیا کا راج تھا اور وہ دونوں حریف میرے لہو کے پیاسے تھے۔ ذلت اور بربادی سے دوچار ہونے کے بہت بعد میں انہیں علم ہو گیا تھا کہ ان کے خاتمے میں بنیادی کردار میرا ہی رہا تھا۔
وہ دور یاد آتے ہی میں اپنی جگہ سن ہو کر رہ گیا۔ اگر مافیا کے کسی ایجنٹ نے دیا کو پہچان لیا تھا تو میری خیر نہیں تھی۔ زیر زمین دنیا کے ہر قابل ذکر آدمی کو معلوم ہو چکا تھا کہ مجی الانیڈ کی زندگی میں ہی دیا اپنے باپ سے منحرف ہو کر میرے ساتھ مل چکی تھی۔
ڈیوڈ اسٹارز کی نحوست کی وجہ سے میرے پرانے دشمن بھی ڈھیرے ڈھیرے سامنے آ رہے تھے۔ یہ بڑی بدبختی کی بات تھی مگر اس وقت اسے ٹالنا میرے بس سے باہر تھا۔
"اگر وہ تم سے نظریں چار نہیں کر رہا تو اس کے دل میں بھی کوئی چور ہے۔" میں نے کہا۔ "اس کے ساتھ اپنی نفسیاتی لڑائی جاری رکھو۔ اگر وہ ریستوران میں موجود رہے تو میں کھانے کے دوران میں ان سے نمٹنے کی کوئی راہ تلاش کرنے کی کوشش کروں گا۔"
"وہ بھی بھاگنے والا نظر نہیں آتا۔ ان لوگوں کے ارادے خطرناک لگتے ہیں۔"
"ضرورت پڑی تو میں براہ راست ان کی میز پر بھی جا سکتا ہوں۔"
"براہ راست تصادم کی ضرورت نہیں۔" وہ گھبرا کے بولی۔ "ایک آدھ روز میں ہمیں یہاں سے نکل ہی جانا ہے۔ ہمیں صرف وقت گزارنے کی کوشش کرنی چاہیے۔"
"تصادم کے بغیر میں اس سے یہ پوچھنے کا حق رکھتا ہوں کہ وہ میری گرل فرینڈ کو مسلسل کیوں گھور رہا ہے۔" میں نے اسے سمجھایا۔
"ہاں..... یہ ایک معقول جارحانہ اقدام ہو سکتا ہے۔" وہ تائیدی انداز میں سر ہلا کر بولی۔ "ہو سکتا ہے کہ اس وقت تک ہال میں موجود دوسرے لوگ اس کی یہ بدتمیزی نوٹ کر چکے ہوں۔ کسی تکرار کی صورت میں وہ ضرور تمہارا ساتھ دیں گے۔"
میں بے اختیار ہنس پڑا۔ "لوگوں کی بات آئے گی تو ایسے بھی بولیں گے جو ہمیں دیکھ رہے ہیں۔ وہ کہیں گے کہ تم خود اشارے بازی کر کے اس اطالوی کی حوصلہ افزائی کر رہی تھیں۔"
"پھر ضرور ہوگا۔ شاید ایک آدھ مرد یا عورت نے اب تک نوٹ بھی کر لیا ہو۔"
"فکر کی بات نہیں۔ اب اس عمل کے ساتھ ذرا ہراساں ہونے کی اداکاری بھی شروع کر دو۔ بات بن جائے گی۔ تمہارے ہراساں ہونے سے وہ بھی ذرا شیر ہو جائے گا اور اس کے خلاف ہال میں متعدد گواہ پیدا ہو جائیں گے۔"
"سب جو بھی ہو فی الحال اسے ڈیل ضرور کیا جانا چاہیے۔"
اسکاچ کے گلاس خالی ہونے تک ویٹرس نے ہماری میز پر سلاد کے ساتھ پلیٹیں وغیرہ لگانی شروع کر دیں۔ دیا نے میری ہدایت کے مطابق کسی خوف زدہ ہرنی کی طرح اپنی آنکھیں ذرا پھیلا لی تھیں اور دور ہی سے اندازہ لگایا جا سکتا تھا کہ وہ کسی وجہ سے سخت پریشان اور مضطرب ہے۔
میری پوزیشن اس قدر ناموزوں تھی کہ پیچھے گھومے بغیر اس خبیث اطالوی کو نہیں دیکھ سکتا تھا۔ دیا کا اندازہ تھا کہ اس کی ساتھی لڑکی اس قدر نگاہ دی تھی کہ اسے اس وقت تک اپنے بوائے فرینڈ کی حرکات کا علم نہیں ہو سکتا تھا۔
کراکری سجانے کے بعد میں نے کرسی چھوڑی تو دیا مزید پریشان ہو گئی۔ میں نے اس کے کچھ پوچھنے سے پہلے ہی وضاحت کر دی کہ میں اطالوی سے لڑنے

کمرے کی تصدیق کے لیے چابی کافی تھی جو لیے سے ساتھ میز پر رکھی تھی۔

ڈنر لنک کے اطالوی جوڑے کا کھانا دیر سے آیا تھا۔ وہ بدستور مصروف تھے۔ ویرا کے مشاہدے کے مطابق انہیں کھانا ختم کرنے کی کوئی عجلت بھی نہیں معلوم ہوتی تھی۔

"موقع غنیمت ہے۔ جلدی سے نکل چلو۔ وہ ابھی کھانا کھاتے رہ جائیں گے۔" ویرا نے مجھے اکسایا۔

"بعض اوقات تم بالکل احمقانہ باتیں کرنے لگتی ہو۔" میں نے منہ بنا کر کہا۔

"اس وقت میں نے ایسی کون سی بات کہہ دی جو تم میری عقل پر شبہ کر رہے ہو؟"

"وہ ہمیں سرو کرنے والی ویٹریس سے ہمارے کمرے کا نمبر معلوم کر سکتے ہیں۔ وہ یہ تو جان ہی چکے ہیں کہ ہم اسی ہوٹل میں مقیم ہیں پھر انہیں عجلت کرنے کی کیا ضرورت ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم یہاں بیٹھے کا ارادہ رکھتے ہو؟" اس نے پوچھا۔

"ایسا بھی نہیں ہے لیکن تم نے یہاں سے چلنے کا بہت بودا جواز پیش کیا تھا۔ ہماری کمرے میں موجودگی ضروری ہے کیوں کہ اول خان کسی بھی وقت فون کر سکتا ہے۔"

ویرا نے فوراً کرسی چھوڑ دی۔ میں نے اس کی تقلید کی۔ اطالوی نے سر اٹھا کر طائرانہ انداز میں ہماری طرف ایک نگاہ ڈالی اور سر جھکا کر دوبارہ اپنی پلیٹ کی طرف متوجہ ہو گیا۔

اس کے رویے میں سدھار پیدا ہو جانے کی وجہ سے میں نے اس سے باز پرس کرنے کا ارادہ منسوخ کر دیا۔ اس طرح پیدا ہونے والی بدمزگی کے نتیجے میں ہم چاروں ہی ہال میں موجود تمام افراد اور ہوٹل کے ملازمین کی توجہ کا مرکز بن جاتے جو ہم میں سے کسی کے بھی حق میں بہتر نہ ہوتا۔

ہم دونوں ریستوران سے نکل کر اپنے کمرے تک جانے کے لیے کاؤنٹر کے سامنے سے گزرے تو کاؤنٹر پر موجود لڑکی نے ہمیں بلانے کا اشارہ کیا اور میرے دل کی دھڑکنیں بے اختیار تیز ہو گئیں۔

کاؤنٹر تک پہنچتے پہنچتے میرے ذہن میں کئی اندیشے سر ابھار چکے تھے۔ ہم اس وقت جن حالات سے دوچار تھے ان کے سبب اس قسم کا کوئی بھی واقعہ خطرناک ثابت ہو سکتا تھا۔ پتا نہیں اس نے کیا سوچ کر ہمیں اپنی طرف بلایا تھا اور وہ ہم سے کیا چاہتی تھی۔

قریب پہنچتے ہی اس نے خلیقانہ مسکراہٹ کے ساتھ شام بخیر کہا پھر میرے ہاتھ میں جھولتی ہوئی چابی دیکھ کر بولی۔ "میرا ابھی خیال تھا کہ چابی بورڈ سے غائب ہے اور کمرے سے جواب نہیں مل رہا تو تم لوگ ریستوران ہی میں ہو سکتے ہو۔ میں تمہاری منتظر تھی۔"

"مگر کیوں؟" ویرا متفکر آمیز لہجے میں بولی۔ میری طرح وہ بھی پریشان ہو گئی تھی۔

"تمہارے لیے فون پر اس شخص نے رابطہ کیا تھا۔" اس نے کاؤنٹر کی دراز سے ایک رقعہ نکال کر ویرا کو تھما دیا۔

میں نے بڑھ کر وہ پرچہ دیکھا تو میری جان میں جان آ گئی۔

پرچے پر انگریزی میں آدول کا نام لکھا ہوا تھا جو اول خان کی بگڑی ہوئی شکل ہی ہو سکتی تھی۔

"شکریہ!" ویرا نے مسکرا کر کہا۔ "تمہاری فرض شناسی قابلِ تعریف ہے۔ تم اس پیغام کو اہمیت نہ دیتیں تو صبح تک ہم اس سے بے خبر رہتے۔"

"یہ ہمارا فرض ہے۔ غیر ملکی پیغامات کو ہم بے حد اہمیت دیتے ہیں۔"

"کھانے کے بعد اب ہمارا موڈ بدل گیا ہے۔" میں نے چابی کاؤنٹر پر ڈالتے ہوئے کہا۔ "چہل قدمی سے واپسی پر تم سے دوبارہ ملاقات ہو گی۔"

وہ اپنے کی بورڈ کی طرف مڑ گئی اور ہم دونوں دروازے کی طرف ہو لیے۔

"تم نے کیسی مکاری سے باہر جانے کا عذر پیش کیا ہے!" ویرا نے اردو میں حیرت سے کہا۔

"یہ اول خان سے بات کرنے کے لیے ضروری تھا۔

وہ اپنے نام کی یہ درگت دیکھ لے تو ناچ اٹھے گا۔"

"اگر اس وقت چوہدری ناتھ کا سی ایس ڈی ہماری تحویل میں ہوتا تو بوتھ تک دوڑ لگائے بغیر ہم کمرے سے ہی کراچی فون کر سکتے تھے۔ یہ بھی پتا چل جاتا کہ ہوٹل کی آپریٹر چھپ کر باتیں سننے کی کوشش کرتی ہے یا یہاں کسی مداخلت کا اندیشہ نہیں ہے۔" وِیرا نے کہا۔

"سب کچھ فون پر ہی منحصر ہو کر رہ گیا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ ہم یوں ہی ہوٹل اور پبلک بوتھ کے درمیان دوڑ دوڑ کر ہلکان ہوتے رہیں گے۔" میں نے منہ بنا کر جواب دیا۔ "یہ نجی فون آپریٹروں کی ایک عالمگیر بیماری ہے کہ فرصت کا وقت گزارنے کے لیے دلچسپ گفتگو کی تلاش میں وہ خاموشی سے کالز سننے کی کوشش کرتے ہیں۔ سی ایس ڈی جیسی چیز کے بغیر یہاں کے فون پر زیادہ بھروسا نہیں کیا جا سکتا۔ اب تک میں نے اس توقع پر فون استعمال کیا کہ ہماری ساری باتیں اردو میں ہوتی ہیں اور یہاں کے عملے میں مجھے ابھی تک ایک بھی ایشیائی نظر نہیں آیا ہے۔ اب میں یہ خطرہ بھی مول نہیں لے سکتا۔"

فون بوتھ اس مرتبہ خالی ملا۔ کراچی میں اول خان اپنے دفتر میں موجود تھا۔

میری آواز سنتے ہی وہ پرجوش آواز میں بولا۔

"تمہارے مقابلے میں چار گھنٹے کے خسارے میں ہونے کے باوجود میں نے اپنا کام نمٹا لیا۔ اب مجھے صرف تمہارے فون کا انتظار تھا۔ آج کی بدترین خبر یہ ہے کہ تمہارے تمام خدشات حرف بہ حرف درست ثابت ہوئے ہیں۔ سلطان شاہ کو کسی تابوت میں لاش کے ساتھ چھپا کر امریکی بحریہ کے سی ون تھرٹی میں لے جایا گیا ہے جسے امریکی سفارتی کارگو ظاہر کیا گیا تھا اور یہ صرف چھ لاشوں کے بند تابوتوں پر مشتمل تھا۔ جہاز کے پانچ نفری عملے میں سلطان شاہ کو اغوا کرنے والے بھی شامل تھے جو اپنا کام پورا کر کے خاموشی سے ہماری گرفت سے نکل گئے۔ میرا منہ کالا ہو گیا۔ میں......"

"جذباتی ہونے کی ضرورت نہیں۔" میں نے سختی سے اس کی بات کاٹ دی۔ "اس میں تمہارا قصور نہیں ہے۔ تمہاری سب سے بڑی کارگزاری یہ ہے کہ تم نے کراچی جیسے انسانوں کے سمندر میں جمن کا سراغ لگایا جس کے ذریعے ہم اصل واقعات کا کھوج لگانے میں کامیاب ہو سکے۔"

"مجھے طفل تسلیاں مت دو۔ ہم نے جمن کو ضرور تلاش کیا مگر پھر بھی بھٹک رہے تھے۔ تم وہاں بیٹھ کر میری رہنمائی نہ کر رہے ہوتے تو میرے آدمی اس وقت بھی سلطان شاہ کو کراچی میں تلاش کر رہے ہوتے۔ میرا ضمیر مجھے ملامت کر رہا ہے..... یہ بکرے تم محسوس نہیں کر سکتے۔ یہاں بازار ٹھنڈا ہو گیا۔ اب سارا بوجھ تمہارے کندھوں پر آ پڑا ہے۔ مجھے خوش اور سرخرو دیکھنا چاہتے ہو تو سلطان شاہ تک پہنچو۔ کیسا اندھیر ہے کہ اب عالمی چوہدری بننے والے ملک سفارت کاری کی آڑ میں اغوا اور اسمگلنگ جیسے جرم کرنے لگے ہیں۔"

اس بار میں نے اسے اپنے دل کا بوجھ ہلکا کرنے کا پورا موقع دیا۔ جب وہ خاموش ہو گیا تو میں نے کہا۔ "تمہیں آج پتا چلا لیکن دنیا بھر میں برسوں سے یہی ہوتا چلا آ رہا ہے۔ سب کچھ تمہارے سامنے ہے لیکن تم اس پر کسی سے احتجاج نہیں کر سکتے۔ تمہارے پاس جمن اور کریم ملاح جیسے ضمیر فروش گواہوں کے سوا کوئی ثبوت نہیں ہے۔ وہ تمہارے احتجاج کو جھوٹی الزام تراشی قرار دے کر نہ جانے کیا کچھ کر گزریں گے۔"

"کیسی بے بسی اور مجبوری ہے۔ ظالم ظلم کر کے رونے کی اجازت بھی نہیں دیتا۔ میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ یہ لوگ اپنی عزت اور ساکھ کو اتنی بے رحمی سے استعمال کرتے ہوں گے۔"

"یہ یاد رکھو کہ ظلم انفرادی ہو یا عالمی، بڑھتا ہے تو مٹ جاتا ہے۔ وہ وقت شاید قریب آ گیا ہے۔ تم بتاؤ کہ تم نے اتنے کم وقت میں یہ کام کیسے ختم کر لیا؟" میں نے اسے دلاسا دے کر کہا۔

"ملیر کینٹ سے ائرپورٹ چند منٹ کی مسافت پر ہے۔ میں وہاں پہنچا تو سی ون تھرٹی کو روانہ کرنے والی پوری ٹیم شفٹ بدلنے کی آخری تیاریوں میں مصروف تھی۔ میں امیگریشن کے عملے اور لوڈروں کو گواہ

میں کامیاب ہوگیا۔اس کے بعد کا کام زیادہ مشکل نہیں تھا۔"

"تابوت کے بارے میں تمہیں کیسے علم ہوا؟" میں نے تجسس لہجے میں پوچھا۔

"اس بارے میں پہلے ہی یہاں چرچا ہو رہا تھا۔ جن میں سے ایک تابوت بہت بھاری تھا۔ ہر لوڈر اسے ہاتھ لگانے سے بھاگ رہا تھا۔ ان میں آپس میں تکرار ہوتی رہی کہ بھاری تابوت کون سی پارٹی اٹھائے گی۔ وہ سب پتھر کی طرح وزنی تابوت کو کسی گناہ گار کی میت قرار دے رہے تھے۔ آخر کار سارے تابوت ٹرالی پر طیارے تک لے جائے گئے جہاں فورک لفٹ ٹرک سے انہیں جہاز پر چڑھا دیا گیا......"

"اتنی غیر معمولی بات ہونے کے باوجود لوڈنگ انچارج یا کسی کسٹم آفیسر نے بھاری تابوت پر کسی قسم کا شبہ نہیں کیا؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"میری تفتیش تک سب کے ذہنوں پر گناہ گار میت کا فلسفہ سوار تھا۔ کسی نے یہاں تک مشورہ دیا تھا کہ جب تک بھاری تابوت پر تبلیغ نہیں رکھی جائے گی اسے اٹھایا نہیں جاسکے گا۔"

ادریس خان نے مایوسانہ لہجے میں بتایا۔" ان میں سے کوئی شبہ ظاہر کرتا تب بھی کچھ نہ ہوتا۔ بظاہر وہ لاشوں کے تابوت تھے اور سفارتی مراعات کے تحت روانہ کیے جا رہے تھے۔ انہیں چھیڑا تک نہیں جاسکتا تھا۔ وہ کسی عام پرواز سے جا رہے ہوتے تو کسی حیلے بہانے سے ان کی روانگی میں تاخیر کی جاسکتی تھی مگر وہاں یہ گنجائش ہی نہیں تھی۔ رن وے پر ان کا اپنا سی ون تھرٹی تیار کھڑا تھا۔ قلیوں وغیرہ کی ساری بحث اور تکرار اردو میں ہوتی رہی۔ قونصل خانے کے دو افسر لاتعلقانہ انداز میں جہاز کے عملے سے گپ شپ کرتے رہے اور لوڈنگ مکمل ہوتے ہی طیارے کے انجن چلا دیے گئے۔ کنٹرول ٹاور سے کلیرنس ملنے کے بعد طیارے نے جگہ چھوڑنے میں ایک منٹ کی بھی تاخیر نہیں کی تھی۔"

"اب ہر ایک کو علم ہو چکا ہوگا کہ بھاری تابوت میں لاش کے ساتھ ایک زندہ پاکستانی بھی قید تھا۔" میں نے پرتشویش لہجے میں سوال کیا۔

"سو فیصد ٹھوس ثبوت کے بغیر سفارتی کارگو پر شبہ ظاہر کرنا سنگین ترین بے قاعدگی میں شمار ہوتا ہے۔ میں نے اس بارے میں سختی سے اپنی زبان بند رکھی۔ لوگ قیاس آرائی کر رہے تھے کہ شاید بھاری تابوت میں ہیروئن چھپا کر لے جائی گئی ہے۔ زندہ قیدی کی بات تو کسی کے وہم و گمان میں بھی نہیں آسکی ہوگی۔" وہ افسردگی سے بتا رہا تھا۔" اگر امریکیوں کو پتا چل جائے کہ کوئی شخص بھاری تابوت میں زندہ قیدی کی موجودگی کے امکان کی چھان بین کر رہا تھا تو وہ مجھے تلاش کر کے ہمیشہ کے لیے میری زبان بند کر سکتے ہیں۔ ایسے مجرم اور خونی سفارت کاروں سے کوئی بات بھی بعید نہیں ہے۔"

"تمہارا یہ فیصلہ بہت صائب تھا۔ ہمارے لیے یہی کافی ہے کہ اب ہم سلطان شاہ کے اغوا کے بارے میں بہت کچھ جان چکے ہیں۔" بات کرتے کرتے میں چونک پڑا۔" لیکن ابھی تمہاری بات ادھوری ہے۔ آرنک کے آدمیوں کی عملے میں موجودگی کی تصدیق کیسے ہوئی؟"

"تمہاری بتائی ہوئی تجویز کے سوا کوئی تدبیر کارگر نہیں ہوسکتی تھی۔ میں نے بھاری تابوت کے بارے میں اپنی زبان سختی سے بند رکھنے کے ساتھ وہاں عملی طور پر اس مفروضے کو ہوا دی کہ جہاز کے عملے کا کوئی رکن بھاری تابوت میں ہیروئن چھپا کر لے جانے میں ملوث تھا۔ ہمارا عام شہری آج بھی یقین نہیں کرے گا کہ بعض سفارت کار ایسی گندی سازشوں میں حصہ لے سکتے ہیں۔ جب میں نے اپنے پرانے ریکارڈ کے حوالے سے جہاز کے عملے کے ویزا فارم وغیرہ طلب کیے تو مجھ سے بھرپور تعاون کیا گیا۔ چند منٹ میں پانچوں تصاویر میرے حوالے کر دی گئیں۔ ائرپورٹ سے اسٹیشن فوراً آتے ہی میں نے جمن اور کریم کو ایک دوسرے سے الگ کر کے باری باری تصاویر دکھائیں اور ان دونوں نے کسی تردد کے بغیر اپنے دونوں آقاؤں کو پہچان لیا۔ ان پانچوں کے بارے میں کسی بھی بھاگ دوڑ کے بغیر حقیقت سامنے آگئی۔"

بہت دشوار بلکہ ناممکن نظر آنے والے مراحل واقعی حیران کن تیزی سے پایہ تکمیل تک پہنچے تھے۔ میں نے کہا "تمہاری یہ مثالی کارکردگی قابل تعریف ہے صاحب......"

"میرے زخموں پر نمک پاشی مت کرو۔" اول خان کی آواز فریادی ہو گئی۔ "سلطان شاہ کے معاملے میں شکست کے بعد یکایک مجھے تھکن محسوس ہونے لگی ہے۔ میری طبیعت مضمحل ہے۔ تم تعریف کرتے ہو تو مجھے محسوس ہوتا ہے جیسے تم مجھ پر طنز کر رہے ہو۔ مجھے اب گھر جا کر لمبی نیند لینے دو۔"

"ایسی باتوں سے تم مجھے بھی اندر سے توڑ پھوڑ کر رکھ دو گے اور میں سلطان شاہ کو رہا کرانے کے بجائے دشمن کے تیار کیے ہوئے کسی گڑھے میں جا گروں گا۔ تم میری بات سمجھ کیوں نہیں رہے ہو۔"

"کہو۔ تم کیا کہنا چاہ رہے ہو۔" چند ثانیوں کے سکوت کے بعد اول خان نے گہرا سانس لے کر کہا۔

"سلطان شاہ عارضی طور پر ہمارے ہاتھ سے نکل گیا۔ غزالہ تمہارے گھر پر محفوظ ہے۔ اب تمہیں جہانگیر کی حفاظت کرنی ہے۔ اسے بھی خطرات لاحق ہو سکتے ہیں۔"

"مجھے تمہارا پیغام مل گیا تھا۔ میں نے تھوڑی دیر پہلے اس سے بات کی تھی مگر وہ فون پر بیٹھے میں اول فول بک رہا تھا۔ اس سے کہو کہ پہلے اپنی شراب نوشی میں کمی کرے۔ اس کے بعد ہی وہ محفوظ رہ سکے گا۔ اس وقت وہ اپنا سب سے بڑا دشمن ہے۔"

"اس کی رات کی مدہوشی ختم ہو جائے تو میں اسے کڑی سرزنش کروں گا مگر تم اپنا کام کرتے رہو۔ اپنا دل مضبوط رکھو۔ لڑائی میں ہار جیت ہوتی ہی رہتی ہے۔ شکست کا عزت اور وقار کے ساتھ سامنا کرنا بھی دل گردے کا کام ہے۔ اب تم گھر جا کر سو سکتے ہو۔"

"تم نے اپنے ایک جملے سے اس وقت میری آنکھیں کھول دی ہیں۔" اس کی آواز میں پہلی بار ایک نیا عزم اور ولولہ امڈ آیا۔ وہ کہہ رہا تھا۔ "اب مجھے بھی طول اور افسردہ نہیں پاؤ گے۔ شکست ہو گئی ہے تو اب میں عزت اور وقار سے اس کا سامنا کروں گا۔ ایک سپاہی کی یہی شان ہوتی ہے۔"

"فکر مت کرو۔ جلد ہی تم فتح یاب بھی ہو جاؤ گے۔ خدا حافظ۔" میں نے فون بند کر دیا۔

"اس معاملے میں سامنے آنے والی تلخ بلکہ ہوش ربا حقیقتوں نے اس حساس آدمی کے دل و دماغ پر گہرا اثر کیا ہے۔" ویرا نے متاسفانہ لہجے میں کہا۔ "شاید تمہارا آخری سبق اسے نیا حوصلہ دے سکے۔ اس وقت مجھے اس پر رحم آ رہا تھا۔"

"بھول جاؤ کہ تم نے یہ باتیں سنی ہیں۔ اس سے کسی گفتگو میں ان کا حوالہ نہ دے بیٹھنا۔ وہ اپنی کسی کمزوری کی تشہیر پسند نہیں کرے گا۔" میں نے ویرا کو تنبیہہ کی۔

وہ چلتے چلتے رک گئی۔ میں مڑ کر اسے گھورنے لگا۔

"کیا میں نے غلط بات کہی ہے؟"

"تمہاری بات میں نے سن لی اور اس پر عمل بھی کروں گی۔" اس نے وضاحت کی۔ "یہ موقع اچھا ہے۔ ہم خاموشی سے ہوٹل بدل لیں تو اس اطالوی جوڑے سے ہماری جان چھوٹ جائے گی۔"

اس کی تجویز نے مجھے چونکا دیا۔ اس وقت وہ بہت دور کی کوڑی لائی تھی۔ پاسپورٹ، ٹکٹ اور رقم اس وقت بھی ویرا کے بیگ میں موجود تھیں۔ سفر میں ان چیزوں کو میں ہمیشہ جان سے زیادہ عزیز رکھتا تھا۔ ہوٹل کے کمرے میں ہمارے چند جوڑوں کے سوا کچھ بھی نہیں تھا۔ کراچی سے لائے ہوئے ہلکے پھلکے سوٹ کیس سے محرومی کا ازالہ ذرا سی دیر کی خریداری سے کیا جا سکتا تھا۔

اطالوی مرد کو ہمارے بارے میں یہ اطمینان ہو چکا تھا کہ ہم اسی ہوٹل میں مقیم تھے۔ میرے ہاتھ میں موجود چابی سے اس نے یہ اندازہ لگایا ہوگا کہ کھانے کے بعد ہم اپنے کمرے میں ہی جائیں گے اور وہ جب چاہے ہمارا سامنا کر لے گا لیکن اول خان کے پیغام کی وجہ سے ہم غیر متوقع طور پر ہوٹل سے نکل آئے تھے۔ ہوٹل میں ہمارے متوقع بل سے زیادہ رقم جمع تھی۔ اگر

ہم وہاں لوٹنے کا ارادہ منسوخ کر دیتے تو اس اطالوی سے ہماری جان چھوٹ سکتی تھی۔

دوسرے ہوٹل میں وہ رات بسر کر کے ہم اگلے دن...... نیو یارک کی نشستیں بک کراتے اور جلد از جلد لندن سے نکل جاتے تو ہر خطرہ ٹل سکتا تھا۔ وہ ویرا کی تجویز کا مثبت ترین پہلو تھا جو ہر اعتبار سے ترغیب انگیز تھا۔

اس میں کیا خطرات پنہاں ہو سکتے تھے۔ اس سوال نے مجھے سوچ میں ڈال دیا۔

لمحہ بھر میں ہی تصویر کا دوسرا رخ میرے ذہن میں اجاگر ہونے لگا۔

پہلا نقصان یہ ہوتا کہ اس اطالوی کے بارے میں ہمیشہ کے لیے میرے ذہن میں خلش موجود رہتی۔ نہ جانے وہ کون تھا کیوں ویرا کی طرف متوجہ ہوا تھا اور کیا چاہتا تھا۔ دوسرا خطرہ استقبالیہ پر موجود لڑکی کی طرف سے تھا۔ اس سے آؤل کان کا پیغام ملنے کے بعد میں نے چہل قدمی سے واپسی پر ملاقات کے بارے میں زبان کھولی تھی۔ اصل نام سے قطع نظر آؤل کان کے الفاظ ایسے بے تکے تھے کہ وہ لڑکی ہفتوں بلکہ مہینوں نہیں بھول سکتی تھی۔ رات بھر ہمارے کمرے کی چابی ہوٹل کے کی بورڈ پر موجود رہتی تو وہ لڑکی سوچ میں پڑ جاتی کہ ہماری چہل قدمی اتنی طویل کیوں ہو گئی۔ ہماری غیر حاضری کے طول پکڑنے کی صورت میں اگلے دن بات ہوٹل کی انتظامیہ تک پہنچ جاتی اور بات کچھ یوں بنتی کہ ایک جوڑا بیرون ملک سے کسی آؤل کان کا پراسرار پیغام ملتے ہی ہوٹل سے چہل قدمی کے لیے باہر گیا اور پھر لوٹ کر نہیں آیا۔

غیر ملکیوں کے بارے میں ہر ہوٹل کی انتظامیہ بہت حساس ہوتی ہے۔ معاملہ فوراً پولیس تک پہنچ جاتا اور ہماری تلاش کی مہم شروع ہو جاتی۔ ہوٹل کے ریکارڈ میں موجود ہمارے پاسپورٹوں کے اندراجات پولیس کے ہاتھوں سے گزرتے ہوئے ائرپورٹ امیگریشن تک پہنچ جاتے۔ ہم نیو یارک روانگی کے لیے ادھر کا رخ کرتے اور روک لیے جاتے۔ ہم سے پوچھا جاتا کہ ہم ہوٹل سے پراسرار انداز میں کہاں غائب ہوئے تھے اور آؤل کان کون ہے؟ ساؤتھ آل کے واقعات کی وجہ سے اس تفتیش کے تیور بہت جارحانہ ہوتے۔ مزید خطرناک بات یہ تھی کہ میں بھی گپتا اور رمیش کی طرح ایک ایشیائی تھا۔ ایک غلط فیصلے کی وجہ سے پولیس سے جان چھڑانی مشکل ہو جاتی اور ہم دلدل میں دھنستے چلے جاتے جس سے باہر آنا ناممکن ہو جاتا۔

اطالوی کا سامنا کرنے کے مقابلے میں وہ خطرات بہت سنگین اور جان لیوا تھے۔

"رک کر کیوں کھڑی ہو گئیں؟ ہوٹل کی طرف چلتی رہو۔" قلیل سے توقف کے دوران میں، میں نے وہ سب سوچ لینے کے بعد ویرا سے کہا۔ "ابھی کچھ پتا نہیں کہ ہمیں کب کی نشستیں ملیں اور ہمیں کتنے دن لندن میں رہنا پڑے۔ اطالوی سے جان چھڑا کر ہم دوسرے بہت سے سنگین خطرات کو دعوت دے بیٹھیں گے۔"

"اگر تم کہہ رہے ہو تو اس تجویز میں خطرات ضرور پنہاں ہوں گے مگر میں ان کے بارے میں جاننا ضرور چاہوں گی۔" اس نے میرے ساتھ پیش قدمی کرتے ہوئے کہا۔

"پولیس، سب سے بڑا خطرہ لندن پولیس کی مداخلت کا ہے۔" میں نے اسے بتانا شروع کیا۔

وہ پولیس کا نام سنتے ہی چونکی تھی لیکن پوری بات سن لینے کے بعد پوری طرح میری ہم خیال ہو چکی تھی۔ اسے بس ایک ہی اعتراض سوجھا تھا کہ استقبالیہ والی لڑکی رات بھر ڈیوٹی پر موجود نہیں رہ سکتی تھی کیوں کہ ہوٹلوں میں رات کے عملے کی شفٹ دس اور بارہ بجے کے درمیان شروع ہوتی ہے جب کہ وہ آٹھ بجے ڈیوٹی پر موجود تھی۔ اس کا خیال تھا کہ رات کا عملہ آنے پر اس کی چھٹی ہو جاتی مگر خطرہ پھر بھی باقی رہتا۔

وہ خطرہ آؤل کان کے الفاظ سے تھا۔ جانے سے پہلے وہ یہ لطیفہ پورے ہوٹل میں پھیلا چکی ہوتی کہ دنیا کے ایک حصے میں آؤل یعنی الو بھی نام کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ اس حوالے سے ہماری طویل چہل قدمی کی کہانی بھی رات والے عملے تک پہنچ سکتی تھی۔

ہم نے اس کی رائے کی ذرا بھی تردید نہیں کی چونکہ اس نے خود ہی اپنے اعتراض کا ایک معقول جواب ڈھونڈ لیا تھا۔

ہم دونوں ہوٹل میں داخل ہوئے تو استقبالیہ والی لڑکی نے دوستانہ مسکراہٹ سے ہمارا استقبال کیا۔
"چہل قدمی تو واقعی مختصر ثابت ہوئی۔ کیا باہر ہوائیں چلنی شروع ہوگئی ہیں؟"

"میرے دوست کے گھٹنے کمزور ہو گئے ہیں۔"
ویرا نے ہنس کر اس کے ہاتھ سے چابی لے لی۔

اس وقت کاؤنٹر پر کوئی اور گاہک موجود نہیں تھا۔ لڑکی نے اس فرصت کا فائدہ اٹھاتے ہوئے بات بڑھائی۔ "تم برا نہ مانو تو ایک ذاتی سا سوال پوچھ لوں؟"

ویرا نے اسے اجازت دے دی۔ میں اس کے سوال کا اندازہ کر چکا تھا۔

"آؤل مغرب میں عقل اور دانش کی علامت ہے مگر پھر بھی کوئی یہ نام نہیں رکھتا۔ کس ملک......"

"یہ انگریزی والا آؤل نہیں ہے۔ اس کا تلفظ ذرا مختلف ہے۔" ویرا نے اس کی بات کاٹ کر بہت خوب صورتی سے اسے جامع جواب دے دیا۔

ویرا نے تلفظ کے اختلاف کی آڑ لی تھی مگر اردو اور انگریزی میں سفر، رن، کف، اور روز جیسے سو فیصد یکساں تلفظ پر مشتمل الفاظ کے معنے یکسر مختلف تھے۔ ایک دو الفاظ ایسے بھی تھے جو اردو میں جامع قانونی مفہوم رکھتے تھے مگر انگریزی میں استعمال ہوتے ہی گالی بن جاتے تھے۔

لڑکی نے ہمیں گڈ نائٹ کہا اور ہم دونوں لفٹ کی طرف چل دیے۔

کمرے میں پہنچتے ہی ویرا نے اپنی عادت کے مطابق ٹیلی وژن آن کیا اور شب خوابی کا لباس سمیٹ کر باتھ روم میں جا گھسی۔ میں نے ریموٹ سے آواز دھیمی کر دی اور پھرتی سے لباس تبدیل کرنے میں معروف ہوگیا تاکہ ویرا کے نمودار ہونے سے پہلے بستر پر قابض ہوسکوں۔

ویرا کافی دیر بعد واپس آئی۔ میری طرف دیکھ کر اس نے بائیں آنکھ دبائی اور لائٹ آف کر دی۔ کمرے میں صرف بیڈ لیمپ کی روشنی باقی رہ گئی تھی۔ وہ نہ بھی ہوتی تو ٹیلی وژن اسکرین کی گھٹتی بڑھتی روشنی بھی کمرے میں نقل و حرکت میں مدد دے سکتی تھی۔

"اب تک اوّل خان بھی گھر لوٹ کر اپنے بستر میں پہنچ چکا ہوگا۔" ویرا نے بستر پر لیٹتے ہی کہا۔

"آج تم زیادہ تر اسی کے بارے میں سوچتی رہی ہو۔"

وہ میرے لہجے میں پوشیدہ طنز کو نظر انداز کر کے بولی۔ "وہ عزت کے لائق ہے اور میں اس کی عزت کرتی ہوں۔"

پھر ہمارے درمیان اگلے روز کے پروگرام پر تبادلہ خیال شروع ہوگیا جو خبروں کے آغاز تک جاری رہا۔ نو بجے خبریں آتے ہی ہماری توجہ اسکرین کی طرف مبذول ہوگئی۔

ملکی خبروں میں پہلی خبر شہزادہ چارلس کی صدارت میں ہونے والے ایک فلاحی پروگرام کی تھی جس میں معذور بچوں کی بہبود کے لیے متعدد اداروں نے بھاری رقوم کے عطیے دیے تھے۔ دوسری خبر کی ابتدا اس قدر سنسنی خیز تھی کہ میں نے اچھل کر بستر چھوڑ دیا اور ٹیلی وژن کی آواز بڑھا دی۔

ساؤتھ آل کے دہرے قتل کا اہم ترین گواہ آخر کار سامنے آگیا۔ اس اعلان کے ساتھ ہی اسکرین سے خبر پڑھنے والا غائب ہوگیا اور فلم شروع ہوگئی۔ وہ کسی دفتر کا منظر تھا جس میں بہت سے باوردی پولیس افسران بھرے ہوئے تھے اور ایک ادھیڑ عمر شہری ایک میز کے سامنے کسی پولیس افسر کے روبرو بیٹھا کچھ بیان کر رہا تھا۔

پس منظر میں بتایا جا رہا تھا کہ قتل کی واردات والے دن گیتا اور اس کے ایک ایشیائی ساتھی کو سینٹرل لندن میں کینسنگٹن روڈ سے اوسیز ریستوران کے راستے ساؤتھ آل میں جائے واردات تک پہنچانے والے ٹیکسی

ڈرائیور نے جنوبی لندن میں پولیس افسران کے روبرو پانچ بجے شام اپنا ابتدائی بیان ریکارڈ کرا دیا ہے جسے فی الوقت صیغۂ راز میں رکھا جا رہا تھا۔ صرف گیتا کے آخری سفر کی جائے آغاز کا اظہار کیا گیا تھا۔

میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ اگر وہ مزید دو روز کے لیے اپنا بیان ریکارڈ کرانے کا ارادہ ملتوی کیے رکھتا تو اس کی قانونی پوزیشن میں ذرا بھی فرق نہ آتا۔ بس ہم دونوں کو اطمینان سے برطانیہ سے روانہ ہونے کا موقع مل جاتا۔

ٹیلی وژن پر کیمرے میں ادھیڑ عمر شہری رفتہ رفتہ نمایاں ہونے لگا۔ اس کا چہرہ واضح ہوتے ہی میرے وجود میں سنسنی اور خوف کی ایک سرد سی لہر دوڑ گئی۔ اپنے ٹیکسی ڈرائیور کا وہ چہرہ مجھے اچھی طرح یاد تھا۔ مجھے یوں محسوس ہوا جیسے وہ اسکرین سے کسی بھی لمحے میری طرف اشارہ کر کے پولیس افسران سے کہے گا یہ ہے گیتا اور جیمو کا اصل قاتل جسے میں لاد کر لایا تھا، گرفتار کر لو اسے۔"

"کیا تمہیں یہ چہرہ یاد ہے؟" نیم تاریکی میں ویرا کی سرسراتی ہوئی آواز ابھری۔

"یہ منحوس چہرہ میں ہزاروں میں بھی پہچان سکتا ہوں۔ چار دن تک مسلسل غائب رہ کر اس نے ہمارے سارے خوف مٹا دیے تھے۔ شاید قصہ بالکل ہی دب جاتا۔ اس نے اچانک سامنے آ کر اس مردہ کیس میں نئی جان ڈال دی ہے۔"

ہمارے لیے اس خبر میں ڈرائیور کے سامنے آنے سے زیادہ کوئی بات قابل ذکر نہیں تھی۔ اس کا بیان خفیہ رکھا گیا تھا۔ اس لیے وہ خبر بھی اتنی ہی تھی لیکن ٹیلی وژن پر مقتولین اور جائے واردات کے ساتھ ادھیڑ ریستوران کی پرانی تصاویر در کیننگٹن روڈ کی وڈیو فلم پر مشتمل طویل خبر چلتی رہی۔

اس اہم ترین گواہ کے یکایک نمودار ہونے سے ٹیلی وژن پر ایک نیا جوش و خروش پیدا ہو گیا۔ اس مبصر کا کہیں پتا نہیں تھا جس نے روپوش گواہ کو اس کی امکانی اینگلو انڈین نسل کی وجہ سے ملامت کا ہدف بنا کر مقامیوں کی قانون پروری کے گن گائے تھے۔

"اب سب کچھ بدل گیا ہے۔ ہمیں بہت زیادہ محتاط رہنا ہوگا۔" ویرا بڑبڑائی۔

"اس وقت پورے زور و شور سے پولیس والوں کی روایتی کارروائیاں شروع ہو چکی ہوں گی جن میں مشتبہ ملزم بلکہ مجرم کے خاکے بھی شامل ہیں۔"

"دعا کرو کہ یہ آفت نازل ہو گئی ہے تو ڈرائیور کے بتائے ہوئے حلیے کی بنا پر خاکے جلد جاری نہ ہو سکیں۔ ان کے بڑے پیمانے پر تشہیر تمہارے لیے مشکلات پیدا کر دے گی۔"

"میری چند روزہ داڑھی بھی اس وقت شک و شبے کی نگاہ سے دیکھی جائے گی۔ مجھے اس سے فوراً نجات حاصل کر لینی چاہیے۔" میں نے پر تشویش لہجے میں کہا۔

"ہاں۔ یہ ضروری ہو گیا ہے۔ ویسے آج ہم ایک تباہی سے بال بال بچے ہیں۔"

"اس ڈرائیور کے نمودار ہونے سے زیادہ بڑی تباہی اور کیا ہو سکتی ہیں؟"

"اطالوی کے خوف سے ہم ہوٹل چھوڑ کر فرار ہو گئے ہوتے تو ہماری نجات کی ساری راہیں خود بخود مسدود ہو جاتیں۔ شاید یہ خبر پانچ بجے کے بعد سے ٹیلی وژن پر چل رہی ہو گی۔ ہماری پر اسرار روپوشی کا کڑیاں اس سے ملائی جاتیں اور شہر سے ائر پورٹ تک کہیں نہ کہیں ہم دھر لیے جاتے۔"

"ہاں۔" میں نے اس کی تائید کی۔ "ایسی صورت میں صرف پاسپورٹ ہی ہماری گرفتاری کے وارنٹ بن جاتے کیونکہ ان کی ہر تفصیل ہوٹل کے رجسٹر میں موجود ہے۔"

میرے ذہن پر تشویش کی ایسی لہر سوار ہوئی کہ میں کمرا روشن کر کے فوراً باتھ روم میں واش بیسن اور آئینے کے سامنے جا کھڑا ہوا۔ میرا ارادہ صرف شیو بنانے کا تھا اس لیے میں نے دروازہ بند کرنے کا تکلف نہیں کیا اور ویرا میرے پیچھے پیچھے دروازے پر آ کھڑی ہوئی۔

میں نے لمحہ بھر کے لیے آئینے میں اپنی

ہموار داڑھی کا جائزہ لیا اور پھر اس پر برش سے شیونگ کریم پھیلانی شروع کر دی۔

"تمہارا کیا خیال ہے آج اتنے دن گزر جانے کے بعد تمہاری شناخت کے بارے میں ڈرائیور کی یادداشت اس کا ساتھ دے سکے گی؟" ویرا نے پوچھا۔

"اس سے میرا سرسری سامنا ہوا تھا مگر ہم دن کی روشنی میں تھے اور پھر یہ لوگ پیشہ ورانہ طور پر چہرے یاد رکھنے میں شاید ماہر ہوتے ہوں۔ کچھ کہا نہیں جا سکتا؟"

"میری رائے تم سے مختلف ہے۔ دن بھر سیکڑوں سواریوں سے ان کا واسطہ پڑتا ہے۔ وہ کہاں تک چہرے یاد رکھ سکتے ہیں۔ دوسری سواری اتارنے تک پچھلی سواری کو بھول چکے ہوتے ہیں۔ صنف مخالف کے غیر معمولی چہروں یا مشہور لوگوں کی بات مختلف ہو سکتی ہے۔"

"ناامیدی کے اندھیرے میں اب امید کی یہی چند کرنیں ہیں جن کی روشنی میں، میں نے اسی وقت شیو کرنے کا فیصلہ کیا ہے ورنہ مجھے کلین شیو دیکھ کر ہوٹل کا ملازم بھی یہ سوچ سکتا ہے کہ کئی دن کا بڑھا ہوا شیو میں نے اچانک کیوں صاف کر دیا۔" امید کے ساتھ ساتھ ذہن میں نت نئے وسوسے بھی سر ابھار رہے تھے۔

شیونگ کریم کے جھاگ میرے چہرے کے بالوں پر پوری طرح چھا چکے تھے، میں نے ریزر نکال کر بال اتارنے شروع کر دیے۔ چند منٹ میں میرا چہرہ کلین شیو ہو چکا تھا۔

منہ دھو کر میں کمرے میں لوٹ آیا۔ ویرا پریشانی کے عالم میں کرسی پر بیٹھ چکی تھی۔

اس رات ہم دیر تک تفکرات بانٹ کر ایک دوسرے کو سہارا دیتے رہے۔ دوبارہ جب آنکھ کھلی تو رات کے دو بج چکے تھے۔

سونے سے قبل اپنے تفکرات کے باوجود مجھے وہ نوشی اطلاوش کا خیال آ رہا تھا۔ رابنسن ڈان میں پھر بود باش کے مظاہرے کے بعد اس کی طرف سے طویل خاموشی میری توقعات سے میل نہیں کھا رہی تھی۔

اگلی صبح ویرا مجھ سے پہلے بیدار ہو گئی۔ میں نے بستر چھوڑا تو ویرا اخبار چاٹنے میں مصروف تھی۔

"کیا خبریں ہیں؟" میں نے انگڑائی لیتے ہوئے ویرا سے سوال کیا۔

"پولیس والوں کو جان اسمتھ نامی اس ڈرائیور کو اخباری نمائندوں کی یلغار سے محفوظ رکھنے کے لیے کسی نامعلوم مقام پر مہمان رکھا ہوا ہے مگر وہ اس کے اہل خانہ اور دوستوں وغیرہ کو گھیر کر کچھ معلومات جمع کرنے میں کامیاب ہو گئے ہیں۔ ان میں اہم ترین یہ ہے کہ جان اسمتھ نے اپنی گواہی دینے بابت فیصلے کے بارے میں ان میں سے کسی کو اعتماد میں نہیں لیا تھا۔"

"پورے اخبار میں تمہیں یہی ایک خبر ملی ہے؟" میں نے چھیڑتے ہوئے لہجے میں پوچھا۔

"اخبار کا پیٹ بھرنے کے لیے بہت سی بے سروپا کہانیاں موجود ہیں لیکن کسی سے یہ پتا نہیں چلتا کہ وہ قتل کی خبر پہلے ہی پولیس کے پاس کیوں نہیں گیا اور اب کیوں گیا ہے؟"

"آج غور سے اخبار دیکھنے کا کام تم ہی کر ڈالو۔ میں تیار ہو کر آتا ہوں۔"

باتھ روم سے واپسی پر بھی مجھے ویرا سے کوئی نئی خبر نہیں مل سکی اور میں نے فون سنبھال لیا۔

ہمارے نیویارک تک کے ٹکٹ امارات ائرلائنز ہی کے تھے مگر میرے پاس ان کے لندن دفتر کا فون نمبر نہیں تھا۔ سائڈ ٹیبل کے نچلے خانے میں موجود ٹیلی فون ڈائریکٹری سے میں نمبر تلاش کر سکتا تھا لیکن چند منٹ بچانے کے لیے میں نے آپریٹر کو ہی مطلوبہ نمبر تلاش کر کے ملانے کی ہدایت کر دی۔

آپریٹر بہت مستعد تھی۔ دوسرا منٹ گزرنے سے پہلے مجھے لائن مل گئی۔

دونوں ٹکٹوں کے کوائف بتا کر میں نے امارات کے متعلقہ افسر سے نیویارک کے لیے جلد از جلد روانگی کا ارادہ ظاہر کیا تو اس نے کمپیوٹر دیکھنے کے بعد بتایا کہ اگلے دن کوئی جگہ نہیں تھی۔ حتیٰ کہ چانس پر بھی نمبر نہیں دیا

... ے دہلی کے لیے پتھر رو سے چانس پر اور گیٹ وک سے کنفرم نشستیں مل سکتی تھیں۔

بدری ناتھ کی بتائی ہوئی صورت حال میں وہ خبر میرے لیے نعمت غیر مترقبہ سے کم نہیں تھی۔ میں نے فوراً ہی کنفرم نشستوں کی فرمائش کر دی۔

مجھے ہولڈ کرا کے وہ شاید اپنے کمپیوٹر میں ہمارا ٹکٹ ڈیٹا فیڈ کرتا رہا۔ اس بار کئی منٹ کے بعد اس نے ایک کمپیوٹر نمبر دینے کے ساتھ مجھے پرواز کے کوائف بتائے اور ہدایت کی کہ میں ان کے دفتر سے یا پھر پرواز کی روانگی سے دو گھنٹے پہلے گیٹ وک ائرپورٹ سے ہی ٹکٹوں پر اسٹیکر لگوالوں ورنہ کنفرمیشن خود بخود منسوخ ہو جائے گی۔ بکنگ کے حوالے سے صرف کمپیوٹر نمبر کافی تھا۔

اس وقت تک پاکستان میں گھر بیٹھے اتنی آسانی سے بکنگ کا تصور رہا ہو تھا۔ مسافر اس کے ٹریول ایجنٹ کو کئی چکر لگائے بغیر کسی مصروف روٹ پر آسانی سے کنفرمیشن نہیں ملتی تھی۔

فون بند کرتے ہوئے مجھے یوں محسوس ہوا جیسے میرے سر سے بہت بڑا بوجھ اتر گیا ہو۔ بدری کی باتوں نے مجھے اس معاملے میں تشویش میں مبتلا کر دیا تھا۔

"کب روانگی ہے؟" میرے فارغ ہوتے ہی دربانے پر تجسس لہجے میں سوال داغ دیا۔

"گیٹ وک ائرپورٹ سے کل دوپہر یونائیٹڈ ائرلائن کی پرواز طے ہوگئی ہے۔ ہمیں پرواز سے دو گھنٹے پہلے وہاں پہنچنا ہے۔" میں نے مسرت آمیز لہجے میں اسے آگاہ کیا۔ "خدا کرے کہ یہ وقت بھی خیریت سے گزر جائے اور جان اسمتھ ہمارے لیے کوئی نئی پریشانی کھڑی نہ کرنے پائے۔"

"یہاں سے گیٹ وک کافی دور ہے۔ ویسے بھی ہمیں یہاں کون سے ہل جوتنے ہیں۔ صبح ناشتا کرتے ہی نکل پڑیں گے۔ گیٹ وک پر ہمارا وقت اچھا گزرے گا۔" دربا نے مشورہ دیا۔ "شاید وہ وکٹوریہ کے بس اسٹینڈ سے مقررہ وقفوں سے گیٹ وک کے لیے بسیں روانہ ہوتی ہیں۔ اس کے بارے میں کہیں سے معلومات مل جائیں گی۔"

سفر میرے لیے کوئی نئی بات نہیں تھی لیکن لندن میں، میں جن حالات سے دوچار تھا ان کی وجہ سے میرے اعصاب پر تناؤ سا طاری ہو رہا تھا۔ میری خواہش تھی کہ وقت پر لگا کر اڑے اور ہم گیٹ وک ائرپورٹ سے اپنی پرواز کے ذریعے اگلی منزل کی طرف روانہ ہو جائیں۔

میں نے ہوٹل کے عملے سے دور رہنے کے لیے ناشتا کمرے میں ہی منگوانے کا فیصلہ کیا اور انٹرکام پر روم سروس کو آرڈر نوٹ کرانے کے بعد سری نواس کے گھر کا نمبر ملا لیا۔

اس وقت ساڑھے نو بج رہے تھے۔ مجھے توقع تھی کہ بدری خود ہی فون اٹھائے گا اور یہی ہوا۔

"تم کب پرواز کر رہے ہو؟" اس کی آواز پہچانتے ہی میں نے بے تکلفی سے پوچھا۔

"کل صبح ڈیلٹا ائرلائنز سے روانگی ہے۔ نیویارک پہنچوں گا تو وہاں دوپہر ہوگی۔ سیٹ بہت مشکل سے ملی ہے۔ ہر پرواز پر بہت رش چل رہا ہے۔" اس کی آواز سے خوشی مترشح تھی۔

"بالکل بکواس ہے۔ میں نے ابھی فون پر بکنگ کرائی ہے۔ تم نیویارک میں اترو گے اور میں یہاں سے چلوں گا۔ یہ کام کسی سفارش یا کوشش کے بغیر گھر بیٹھے بلکہ ہوٹل بیٹھے ہوا ہے۔"

"حیرت ہے۔ شنکر تو مجھے دوسری کہانی سنا رہا تھا۔" اس کی آواز تعجب آمیز تھی۔

"بعض سرکاری افسر دوسروں کو دھوکا دیتے دیتے اتنے بگڑ جاتے ہیں کہ اپنے صاحبوں پر بھی جا و بے جا احسان جتانے سے باز نہیں آتے حالانکہ ان بے مقصد حرکتوں سے انہیں کوئی فائدہ نہیں ہوتا۔"

"فائدہ کیوں نہیں ہوتا۔" بدری ناتھ کی آواز میں ہلکی سی تلخی آ گئی۔ "اب میں سمجھا کہ اس نے یہ ڈراما کیوں رچایا تھا۔ میرے ٹکٹ اور پاسپورٹ کے ساتھ اس نے اپنی بیوی کے فرمائشی سامان کی ایک فہرست بھی بھیجی ہے جو مجھے واپسی پر دہلی میں اس کے گھر پہنچانا

ہوگا۔"
"شاید وہ تمہارے اصل پروگرام سے بے خبر ہے
ہو......" اس نے میری بات اچک لی۔
"تم ٹھیک سمجھے۔" وہ جلدی سے بولا۔ "میں وہ
فہرست ابھی وقت ردی کی ٹوکری میں ڈال دوں گا۔"
"تمہاری کہانی نے مجھے فکرمند کردیا تھا اس لیے
آج میں نے ناشتے سے پہلے ہی اس کام کا آغاز کیا
اور منٹوں میں سارا مسئلہ حل ہوگیا۔ یہ بتاؤ کہ سی ایس ڈی
کا کیا کرو گے؟"
"ساتھ لے جاؤں گا۔" اس کی آواز سے ظاہر
تھا کہ میرے سوال نے اسے حیران کردیا تھا۔
"ساتھ لے جاکر اسے ضائع کردو گے۔ تمہارے
میزبان اس پر قبضہ کرلیں گے۔"
"ہاں...... یہ تو تم ٹھیک ہی کہہ رہے ہو۔ ضرورت
کی چیزیں وہ خود فراہم کریں گے۔"
"اور غیرضروری چیزیں لے لیں گے۔" میں نے
کہا۔ "وہ تم مجھے کیوں نہیں دے دیتے۔ جب چاہو گے
تمہاری امانت تم کو واپس مل جائے گی اور میرا بھلا ہوتا
رہے گا۔"
"میں اسے دے تو دوں مگر کیسے؟" اس کی تردد
آمیز آواز ابھری۔ "لندن میں اب ہمارا ایک دوسرے
سے ملنا ممکن نہیں ہے۔ سری کو اس کی ہوا لگ گئی تو وہ
تمہیں دینے کے بجائے خود کھا جائے گا۔" وہ چند
ثانیوں تک سوچنے کے انداز میں اوں اوں کرتا رہا پھر
فوری خیال کے تحت بولا۔ "میں نے شیام سے بات کی
ہے۔ وہ ائرپورٹ پر مجھ سے ملنے آئے گا۔ پتا نہیں
بعد میں مجھے اس سے کب ملنے کا موقع ملے۔ میں سی
ایس ڈی اسی کو دے دوں گا۔ اس سے لے لینا۔"
"اوکے۔ وہ میرے بہت کام آئے گا۔ تم جاؤ
میں تمہارے لیے دعاگو رہوں گا۔"
"بھگوان ہماری دوستی کو سدا قائم رکھے اور
تمہاری رکھوالی کرتا رہے۔" بدری ناتھ نے ان الفاظ
کے ساتھ فون بند کردیا۔
"تمہارے ہاتھ میں بدری اب موم کی ناک بن
کر رہ گیا ہے۔ جدھر چاہے موڑ لیجیے۔" مگر خوش
ہوتے ہی دیرا نے ہنس کر کہا۔ "شاید وہ بھی اس لڑکی سے
دستبردار ہونے پر آمادہ ہوگیا ہے۔"
"اس کا اسی میں فائدہ ہے۔" میں نے کہا۔ "اس
طرف سب کچھ ہماری مرضی کے مطابق ہوتا چلا جا رہا
ہے۔ مگر دوسری طرف سے انجانے اندیشے
ہیں۔ ذرا اٹھ کر ٹیلی وژن تو کھول دو۔"
اسی وقت دروازے پر دستک ہوئی۔ شاید روم
سروس والا ناشتا لے آیا تھا۔
میں بستر سے چھلانگ مار کر غسل خانے میں گھس
گیا۔ دیرا دروازے کی طرف جا رہی تھی۔
"آجاؤ۔ میدان صاف ہے۔" ذرا دیر بعد
دیرا کی آواز پر میں کمرے میں لوٹ آیا۔
ٹیلی وژن آن تھا اور دیرا ناشتا سرو کرنے کی
تیاری کر رہی تھی۔
میں نے نرم توسٹ اور ہاف فرائیڈ انڈوں سے
ناشتے کا آغاز ہی کیا تھا کہ اچانک فون کی گھنٹی چیخ اٹھی
اور میں بری طرح چونک پڑا۔
میرا پہلا خیال اول خان کی طرف گیا اور
میں نے دوسری گھنٹی بجنے سے پہلے ریسیور اٹھا لیا۔
ریسیور اٹھاتے ہی ایک مکمل سی مردانہ آواز سنائی
دی مگر ہیلو سے آگے ایک لفظ بھی میرے پلے نہ پڑا۔
مجھے شبہ سا ہوا کہ کہیں وہ اطالوی نہ بول رہا ہو۔
میں نے اس کی بات کاٹ کر شستہ انگریزی
میں کہا۔ "میں یہ زبان نہیں سمجھتا۔ انگریزی میں بتاؤ کہ تم
کون ہو اور کیا چاہتے ہو؟"
"نو...... نو...... انگلیشیا" شاید میرے فقرے
اس کے سر پر سے گزر گئے مگر وہ میرا مدعا سمجھ
گیا۔ چند ثانیوں کے توقف کے بعد وہ پھر بولا۔ "مادام
سیکا......" اس سے آگے پھر وہی اجنبی زبان تھی۔ میرے
ذہن میں یکایک پچھلی رات والے مشتبہ اطالوی کی
تصویر ابھر آئی۔ لب و لہجے سے وہ اطالوی زبان ہی
معلوم ہو رہی تھی
"شاید وہی حرامی اطالوی ہے۔ تم دیکھو کہ وہ کیا کہہ

میں نے ریسیور ویرا کی طرف بڑھا دیا۔

ویرا نے ریسیور لیتے ہی بہت روانی سے کچھ کہا۔ ابھی کی طرح اس کے الفاظ میں بھی رخ اور ان کی بہت زیادہ تکرار ابھی یا مجھے ایسا محسوس ہو رہا تھا۔ مجھے علم تھا ویرا یورپ میں بولی جانے والی ہر بڑی زبان پر دسترس رکھتی تھی۔

اپنی بات کہہ دینے کے بعد جب ویرا دوسری طرف کی بات سننے کے لیے خاموش ہوئی تو میں نے لمحہ بھر کے لیے اس کے چہرے پر ایک رنگ سا آ کر گزرتے دیکھا۔ دوسری طرف سے اس نے یقیناً کوئی پریشان کن بات سنی ہوگی مگر فوراً ہی اپنے بے ساختہ عمل پر قابو پا لیا تھا۔

فون پر ویرا کی وہ گفتگو کئی منٹ جاری رہی۔ میں اس کا جائزہ لینے کے ساتھ ساتھ اپنے ناشتے سے بھی انصاف کرتا رہا۔ بات ختم کر کے ویرا واپس آئی تو اس کا چہرہ قدرے اترا ہوا تھا۔

واپس لوٹ کر وہ خاموشی سے ناشتے میں مصروف ہوئی تو مجھے حیرت ہوئی کہ اس نے فون کے بارے میں مجھے کوئی بات بتانے کی زحمت نہیں کی۔

میں نے کچھ دیر تک اس خیال سے انتظار کیا کہ شاید وہ بات کی ابتدا کے لیے مناسب الفاظ تلاش کر رہی ہو لیکن جب اس کی خاموشی کا تسلسل بڑھتا چلا گیا تو مجھے زبان کھولنی پڑ گئی۔ ''تم نے بتایا نہیں کہ یہ کس کا فون تھا؟''

''وہی تھا۔'' ویرا نے مجھ سے نگاہیں ملائے بغیر فکر انگیز لہجے میں کہا۔ ''اسی ہوٹل کے ایک کمرے سے بول رہا تھا۔ اس نے مجھے پہچان لیا ہے۔''

میرے لیے ویرا کا وہ انکشاف کسی دھماکے سے کم نہیں تھا۔ ''مگر وہ ہے کون؟'' میں نے مضطربانہ انداز میں پہلو بدل کر پُرتجسس لہجے میں پوچھا۔

''وہ ڈان روزیلی کا بیٹا ہے۔ ناشتہ کر لو تو تمہیں اس کی پوری کہانی سنا دوں گی۔''

ڈان روزیلی۔ میرے ذہن نے اس نام کا اعادہ کیا۔ نام اور اس کی ولدیت ہی سے ظاہر تھا کہ وہ یقینی طور پر مافیا کی کسی کڑی سے وابستہ تھا۔ اگر مافیا کے کسی کارندے نے ویرا کو پہچان لیا تھا تو پھر میری اصلیت کا راز بھی رہنا ناممکنات میں سے تھا۔ اس شناخت کے نتیجے میں پرانی رنجشیں اور رقابتیں فوری طور پر رنگ دکھا سکتی تھیں۔

وہ کوئی پسندیدہ صورت حال نہیں تھی۔ لندن میں ہمارا پورا ایک دن باقی رہ گیا تھا۔ اگلے دن روانگی کا پورا بندوبست ہو چکا تھا لیکن اچانک ہی وقت کا پہیہ ہمارے خلاف حرکت میں آ گیا تھا۔

ایک طرف روپوش ٹیکسی ڈرائیور پولیس کے سامنے پیش ہو چکا تھا اور دوسری طرف ڈان روزیلی کے بیٹے نے ویرا کو پہچان لیا تھا۔ بات کچھ بگڑتی ہوئی نظر آ رہی تھی۔

''میرا خیال ہے کہ اب ہم دونوں کو فوراً ہی ایک دوسرے کا ساتھ چھوڑ دینا چاہیے۔'' ناشتے سے فارغ ہو کر ویرا نے پژمردہ آواز میں کہا۔ ''یہاں سے ہم الگ الگ نکلنے کی کوشش کریں گے۔ خیریت سے نیویارک پہنچنے میں کامیاب ہو گئے تو وہاں پھر یک جا ہو جائیں گے۔''

''مگر کیوں؟'' میں نے بہ اصرار دریافت کیا۔ ''آخر تم ڈان روزیلی کے بیٹے سے بات کرنے کے بعد اتنی خوف زدہ کیوں ہو گئی ہو؟''

''یہ اس کا مسئلہ نہیں ہے۔ کل ایک ڈرائیور سامنے آیا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اس نے عقب نما آئینے میں اپنے تعاقب کا اندازہ لگا لیا ہو۔ بات وہیں آ جائے گی کہ پولیس سفید فام عورت اور ایشیائی مرد پر مشتمل ہر جوڑے کو شبے کی نگاہ سے دیکھے گی اور ہم پھنس جائیں گے۔''

''تم مجھ سے کوئی بات چھپا رہی ہو۔ ڈرائیور کے بیٹے سے کوئی خطرہ پیدا نہیں ہوگا۔ عقب نما آئینے میں وہ کوئی دوسری ٹیکسی تو دیکھ سکتا تھا، یہ اندازہ نہیں لگا سکتا تھا کہ اس میں کوئی سفید فام عورت اس کی گاڑی کا پیچھا کر رہی ہے۔ دوسرے ڈرائیور کے سامنے آئے بغیر یہ راز فاش نہیں ہو سکتا۔''

"اس کے بیان سے شہ پا کر کسی وقت دوسرا ڈرائیور بھی سامنے آجائے گا۔"

"اس وقت تک ہم یہاں سے ہزاروں میل دور نکل چکے ہوں گے تم یہ بے سروپا بہانے بازیاں چھوڑ دو اور مجھے اس اطالوی کے بارے میں بلا کم وکاست پوری حقیقت بتا دو۔ اس کی روشنی میں ہی ہم مل کر کوئی صحیح فیصلہ کر سکیں گے۔"

"اور اگر میں اس بارے میں کچھ نہ بتانا چاہوں؟" اس نے مجروح نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے دھیمی آواز میں پوچھا۔

"کوئی فرق نہیں پڑے گا۔ میں اس کے دروازے پر دستک دوں گا۔"

"یہ میرا ذاتی معاملہ ہے۔ آج اس نے میرے پرانے زخم ہرے کر دیے ہیں۔" یہ کہتے ہوئے اس نے شرمسار ہو... کر اپنا سر جھکا لیا۔ میں نے اسے پہلی بار یوں شرمندہ ہوتے دیکھا تھا۔

"جب تک ہم ایک دوسرے کے ساتھ ہیں، ہمارے سارے مسائل مشترک ہیں۔ ویسے بھی تمہارا ماضی مجھ سے پوشیدہ نہیں ہے۔ ہر بات کھلی کتاب کی طرح میرے سامنے ہے اور میں نے آج تک اس حوالے سے تم کو کبھی بھی شرمندہ کرنے کی کوشش نہیں کی؟"

"یہ تمہاری بڑائی ہے۔" وہ سر اٹھائے بغیر بولی۔ "مجھے مجبور مت کرو۔"

وہ خاموش رہنے پر تلی ہوئی تھی۔ میں اس کی زبان کھلوانے پر اصرار کرتا رہا۔ آخر کار اسے میرے سامنے ہتھیار ڈالنے ہی پڑ گئے۔

"راماکا سے میری پہلی ملاقات روم میں ان دنوں ہوئی تھی جب ڈان مریانو کے روپ میں جی لائیڈ مجھے نسوانی خاقت کے ذریعے شہ زور مردوں کو مسخر کرنے کی ترغیب دے رہا تھا۔" ویرا کھوئی کھوئی آواز میں رک رک کر بتانے لگی۔ "راماکا بہت خودسر نوجوان ہے اور ان دنوں مجھے ایسے مردوں کی انا کو ریزہ ریزہ کرنے کی کچھ عادت سی ہو گئی تھی۔ وہ میرے گرد منڈلاتا

رہا دوستی کر لینے کے باوجود میں نے اسے ... کرنے کی اجازت نہیں دی پھر مجھے اچانک ... جانا پڑ گیا۔"

وہ سانس لینے کے لیے رکی تو میں نے پوچھا۔ "اسی کے ساتھ مجھے ذرا سا پس منظر بھی بتاتی جاؤ ... رہے گا، روزیلی کون ہے؟ روم میں تم کس حیثیت سے ... رہی تھیں؟"

"سسلی کے جزیرے کے شمال مغربی سا... پالرمو نامی ایک شہر مافیا کا اصل وطن ہے۔ روزیلی ... کے مضافات کا ایک جاگیردار ہے جوان دنوں ... کا بہت بارسوخ ڈان ہوا کرتا تھا۔ راماکا اسی ... روزیلی کا لڑکا ہے۔ وقت کے ساتھ اس میں ... تبدیلیاں آ گئی ہیں، وہ تعارف نہ کراتا تو میں ... اسے نہیں پہچان سکتی تھی لیکن اس نے کل میری ... جھلک دیکھتے ہی میرا پیچھا شروع کر دیا تھا اور آخر ... مجھے پہچاننے میں کامیاب ہو گیا۔ وہ مجھے ٹیکا کے ... سے جانتا ہے۔ ان دنوں مجھے روم میں اسی نام سے ... جاتا تھا۔"

"اگر وہ تمہارے اصل نام سے ابھی تک ... ہے تو پھر اس سے ڈرنے کی ضرورت نہیں ہے۔" میں نے اطمینان... کا ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "... میں اس خوف سے نکل رہا تھا کہ کسی مافیا والے ... تمہیں ویرا لائیڈ کی حیثیت سے پہچان لیا ہے اور ... نہیں الجھ کر رہ جائیں گے۔"

"نہیں، یہ میرا خالص ذاتی معاملہ ہے۔ اسی ... میں تم سے الگ ہو کر اسے نمٹانا چاہتی ہوں۔ وہ میرے ... ساتھ الجھا رہے گا اور تم آسانی سے یہاں سے نکل ... گے۔ میں بعد میں اسے جل دے کر یہاں سے نکلنے ... کوشش کروں گی۔ اس وقت یہی سب سے ... اور مناسب راہ ہے۔"

"یہ ناممکن ہے کہ میں تمہیں اس کے رحم و کرم ... چھوڑ کر یہاں سے نکل جاؤں۔ آخر تم اس سے اتنی ... ہوئی کیوں ہو؟ میں پہلی بار تمہیں اتنا ہراساں دیکھ ... ہوں۔ وہ تم سے کیا چاہتا ہے؟" میں نے اپنی جھلا...

برتاؤ پاکر ہمدردانہ لہجے میں پوچھا۔

"وہ بدتمیزی کی حد تک خودسر اور ضدی ہے۔ مافیا کی ایک طاقت ور ڈان کا بیٹا ہونے کی وجہ سے وہ خود کو زمینا کا خدا سمجھتا ہے جس کی کسی خواہش سے انحراف ممکن نہیں ہے۔ وہ اپنی بیوی کے ساتھ لندن آیا ہوا ہے اور شناساؤں سے بچنے کے لیے اس متوسط اور غیر معروف ہوٹل میں ٹھہرا ہوا ہے۔ اس نے اپنی بیوی کو ماننے کے لیے بھیج کر مجھے فون کیا تھا۔"

وہ پھر خاموش ہوگئی۔ اس کی خاموشی سے اس بار مجھے وحشت سی ہونے لگی۔ "وہ کیا چاہتا ہے؟"

"وہ لندن میں میری سہولت کے مطابق مجھ سے جلد از جلد شادی کا خواہاں ہے۔"

"شادی شدہ ہونے ہوئے وہ تم سے کیسے شادی کرسکتا ہے؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"میں تمہیں بتا چکی ہوں کہ وہ خودسر اور انا پرست ہے۔ اس کے نزدیک بیوی کی اہمیت پیر کی جوتی سے زیادہ نہیں ہے۔ وہ اسے طلاق دینے پر آمادہ ہے۔"

"اور تمہاری کیا رائے ہے؟" میں نے اس نازک موڑ پر کسی خوش دلی کا مظاہرہ کرنے کی بجائے گمبیر ہمدردانہ لہجے میں پوچھا۔

"آج مجھے اس کی صورت ہی نہیں آواز تک سے سخت نفرت ہوگئی ہے۔ میں اس کی کیفیت کو خوب سمجھ رہی ہوں۔ مجھے دیکھ کر اس کے دل میں کوئی لطیف جذبہ بیدار نہیں ہوا بلکہ اسے روم والی توہین یاد آگئی۔ اب وہ ہر قیمت پر اس توہین کا انتقام لینا چاہتا ہے اس کی وحشیانہ سوچ کا اندازہ اسی بات سے لگا سکتے ہو کہ اس انتقام کی خاطر وہ اپنا بسا بسایا گھر تک اجاڑنے پر تل گیا ہے۔"

"میں اس سے گفتگو کے دوران میں تمہارے چہرے کے نرم اور مدافعانہ تاثرات دیکھ رہا تھا اس سے تو تم نے یہ سب باتیں نہیں کی ہوں گی۔" میں نے اپنے دل و دماغ میں انگڑائیاں لینے والے قہر و غضب کے طوفان کو دبا سے پوشیدہ رکھتے ہوئے سوال کیا۔

"اس کی مکاری کا جواب میں بھی مکاری سے ہی دیا ہے۔ میں نے تمہیں اپنا شوہر قرار دے کر مجبوری ظاہر کی ہے۔ اس کا مطالبہ ہے کہ تم سے طلاق لے لوں۔ تم آمادہ نہ ہوئے تو وہ تمہاری جان تک لینے کے لیے تلا بیٹھا ہے۔ اسی لیے میں کہہ رہی تھی کہ تم کل کی پرواز سے نکل جاؤ۔ اس کے شر سے محفوظ ہو جاؤ گے۔ اپنا انتقام پورا ہونے تک وہ مجھے کوئی ضرر نہیں پہنچائے گا۔ میں آرام سے اسے دو تین دن تک الجھائے رکھوں گی اور پھر خاموشی سے یہاں سے نکل جاؤں گی۔"

"یہ نہیں ہوگا۔ ہم ایک ساتھ جائیں گے۔" میں نے اٹل لہجے میں کہا۔ "پورا پس منظر سامنے آجانے کے بعد میں پورے اعتماد سے اس کا سامنا کرسکتا ہوں......"

"نہیں۔ تم اس کے سامنے نہیں جاؤ گے۔" اس نے گھبرا کے میری بات کاٹ دی۔ "پڑھ لکھ لینے کے باوجود وہ ذہنی طور پر آج بھی انیسویں صدی کا وحشی قبائلی ہے۔ میرے اور تمہارے مفروضہ ازدواجی رشتے کا ذکر سنتے ہی اس نے بے ساختہ تم سے ڈوئل کی طرز پر گن شوٹنگ کے مقابلے کی خواہش کا اظہار کیا تھا۔ تم تصور نہیں کرسکتے کہ اندر سے وہ کتنا جنگلی ہے اور اپنی ہر خوبی پر کس طرح ناز کرتا ہے۔"

"اسے اپنے نشانے پر گھمنڈ ہے تو تم مجھ کو بھی جانتی ہو اگر انگلینڈ میں ایسے مقابلوں کی کوئی قانونی حیثیت ہے تو یہ اسے اس کے کیفر کردار تک پہنچانے کا بہترین طریقہ ثابت ہوسکتا ہے۔"

"تم کہاں کی باتیں کر رہے ہو؟" اپنی پوری کتھا سنا دینے کے بعد میرا حوصلہ افزا رویہ دیکھ کر دیرا کا کھویا ہوا اعتماد بحال ہونے لگا تھا۔ "بیسویں صدی میں مہذب دنیا کا کوئی قانون ایسی غائبانہ خونریزیوں کو تسلیم نہیں کرتا۔ ان کے دماغوں میں پچھلی صدی کا وہی ماحول رچا بسا ہوا ہے۔ جب ان کی زبان سے نکلا ہوا ہر لفظ قانون کا درجہ رکھتا تھا اور ان کے ظلم کے سامنے کوئی سر نہیں اٹھا سکتا تھا۔"

"ایسے سرکش اور بددماغ لوگ اس زمین کا بوجھ

ہوتے ہیں۔ ان کا بہتر طریقہ کار نا زمین کے جتنے میں ہی ہوتا ہے۔ ہمارے پاس صرف آج کا دن ہے۔ ہمیں آج ہی اس بارے میں کچھ کر گزرنا ہوگا۔ اگر کیتا کیس میں کوئی نئی الجھن پیدا نہ ہوئی تو کل ہمیں ہر حال میں یہاں سے نکلنا ہے۔"

"تمہارے الفاظ سے خون کی بو آرہی ہے۔ تم کیا کرنے کا ارادہ رکھتے ہو؟"

"مجھے جو کرنا ہوگا، میں کر گزروں گا۔ تم اس سے فون پر بات کرو۔ اس کا حوصلہ بڑھاؤ تاکہ وہ آج شام تمہارے ساتھ سیر کے لیے کسی ویرانے کی طرف نکلنے پر آمادہ ہوجائے۔ تم یہ پروگرام بنانے میں کامیاب ہوسکیں تو آج رات ہم میٹھی نیند سوسکیں گے۔"

میرے کسی حتمی ردعمل کا خوف دور ہونے کے بعد وہ دھیرے دھیرے اپنے اصل روپ میں آتی جارہی تھی۔ تھوڑی سی ردوکد کے بعد میرے منصوبے کی تفصیل جانے بغیر میرے مشورے پر عمل کرنے پر آمادہ ہوگئی۔

میرے سامنے اس کے علاوہ مزید دو اہم کام تھے۔ پہلے غزالہ کو فون کرکے ویرا کے متوقع تجسس سے ہوشیار کرتے ہوئے امریکا روانگی کے پروگرام سے آگاہ کرنا تھا۔ دوم جہانگیر کو خطرات کا احساس دلا کر بسیار نوشی سے گریز کرنے اور راول خان سے رابطے میں رہنے کا مشورہ دینا تھا۔

پہلے فون کے لیے ویرا سے رازداری برتنی ضروری تھی اور دوسرے فون کے لیے ہوٹل نامناسب تھا۔

"مجھے جہانگیر کی گوشمالی کرنی ہے۔ میں تھوڑی دیر کے لیے باہر جارہا ہوں اسے فون کرکے تھوڑی دیر میں لوٹ آؤں گا۔ اس دوران میں تم تخلیے میں پوری آزادی سے اپنے جنگلی سے بات کرسکتی ہو۔"

"مجھ سے بات کرکے وہ کھل کر سامنے آگیا ہے۔ ایسا نہ ہو کہ وہ تمہاری گھات میں کہیں آس پاس ہی منڈلا رہا ہو اور تمہیں دیکھتے ہی الجھنے کی کوشش کرے۔" اس نے خدشہ ظاہر کیا۔

"ہم کسی جنگل میں نہیں، لندن کے ایک معقول ہوٹل میں ہیں۔ یہ بات وہ بھی جانتا ہے۔ یہاں اپنی ... کا مظاہرہ کرکے وہ خود بھی محفوظ نہیں رہ سکے گا اور پھر ویسے بھی تو اس نے تمہیں مجھ سے طلاق لینے کا مشورہ دیا ہے۔ براہ راست الجھنے سے پہلے وہ اس مشورے کے نتائج کا انتظار کرے گا۔"

"میں بھی تمہارے ساتھ چلتی ہوں۔" اس نے اصرار کیا۔ "راما کا روز بیلی سے بات کرنے کے لیے مجھے کسی تخلیے کی ضرورت نہیں۔ تمہاری موجودگی میں بھی میں اس سے کھل کر بات کرسکتی ہوں کیونکہ تم اطالوی زبان سے ناواقف ہو اور وہ انگریزی سے نابلد ہے۔"

"یہ حیرت کی بات ہے کہ یورپ کے بعض خطوں میں انگریزی ایسی اجنبی زبان بھی جاتی ہے۔" میں نے اضطراری انداز میں وہ بات کہہ ڈالی۔

"اجنبیت کے ساتھ کچھ تعصبات بھی ہیں۔ ان کا مظاہرہ فرانس میں کیا جاتا ہے۔ بیشتر فرنچ انگریزی میں پوچھے گئے سوال کا جواب فرنچ میں دیتے ہیں اور بلا ضرورت کے بغیر انگریزی کا سہارا لینا معیوب سمجھتے ہیں۔" ویرا نے بتایا۔ وہ بات پہلے ہی میرے مشاہدے میں تھی۔

میری طرف سے موضوع کی تبدیلی کو ویرا نے ایک ساتھ روانگی پر رضامندی تصور کرتے ہوئے جوتے پہننے کا ارادہ کیا ہی تھا کہ میں نے اسے ٹوک دیا۔

"نہیں ویرا میری بات مانو، میں جو کہہ رہا......"

میرا وہ فقرہ ادھورا رہ گیا کیونکہ ٹیلی وژن پر معمول کی نشریات روک کر ساؤتھ آل مرڈر کیس کے بارے میں ایک خاص پروگرام پیش کرنے کا اعلان کیا جارہا تھا۔

"قاتل ہم میں سے کسی نہ کسی کے آس پاس پوری آزادی سے دندناتا پھر رہا ہے۔ اسے پہچان کر قانون کے حوالے کریں۔ ٹیکسی ڈرائیور جان اسمتھ کی یادداشت سے مجرم کا خاکہ آپ کے سامنے ہے۔" اس تمہید اور ڈرامائی کمنٹری کے ساتھ ہی پوری اسکرین پر ایک عکسی چہرہ نقطے سے بڑھ کر ٹیلی وژن کی پوری اسکرین پر چھاتا چلا گیا۔

میں سانس روکے ٹیلی وژن پر نظریں جمائے کھڑا تھا۔

ٹیلی وژن اسکرین پر تصویر واضح ہوکر۔ پوری طرح
بحال ہوتی۔ یہ سرکاری محکمے کے کسی مصور کا بنایا ہوا قلمی خاکہ
تھا۔ ٹیلی وژن پر نشر ہونے والے اعلان نے ان لمحات
میں میری ہڈیوں میں گودا تک منجمد کر دیا تھا لیکن خاکہ
نمایاں ہوتے ہی کمرے کی محدود فضا ویرا کی دبی دبی
ہیجان آمیز سرگوشی سے گونج اٹھی۔

"یہ تم نہیں ہو سکتے..... اس خاکے کو دیکھ کر کوئی بھی
تم پر شبہ نہیں کر سکے گا۔ جان اسمتھ نے تمہارے ایک محسن
کے روپ میں سامنے آکر سب کو غلط راہ پر ڈال دیا ہے۔"

ویرا کی اس مسرت آمیز آواز نے میرے وجود پر
چھایا ہوا سحر توڑ دیا۔ میں نے خوف اور خالی الذہنی کی
کیفیات کو اپنے ذہن سے جھٹک کر اس خاکے کا ناقدانہ
جائزہ لینا شروع کر دیا۔

اس خاکے میں چہرے کی ساخت یا بیرونی خطوط
میرے اصل چہرے کے مطابق نہیں تو اس سے مشابہ ضرور
تھا اس سے آگے سب کچھ گمراہ کن تھا۔

اس خاکے میں بال کافی بڑے، پیشانی تنگ،
آنکھیں سرد اور بجھی ہوئی اور دہانہ شقاوتِ قلبی کا مظہر نظر
آرہا تھا۔

شاید ڈرائیور کی یادداشت کے بارے میں ویرا کا
ہی نظریہ درست ثابت ہوا تھا۔ اگلی سواری بٹھانے تک
ہر پیشہ ور ڈرائیور اپنی پچھلی سواری کو بھول چکا ہوتا ہے۔
صرف غیر معمولی حسین و جمیل، بگڑے ہوئے یا وحشت
ناک چہرے ہی ان کی یادداشت کے خانوں میں چھپے رہ
جاتے ہیں۔

لندن پولیس کے سراغ رسانوں نے جان اسمتھ کا
ذہن کرید کرید کر کاغذ پر جو پیکر تراشا تھا اس کے بارے
میں ٹیلی وژن پر تفصیلی اعلان جاری تھا مگر اس کی اصلیت
کا بھرم کھل جانے کے بعد ہم دونوں کے ذہن پر چھائی
ہوئی وحشت معدوم ہو چکی تھی۔ ویرا نے ٹیلی وژن بند
کر دیا۔

"یہ تو واقعی کسی قاتل کے خدوخال تھے۔ تم اتنے
بھیانک تو نہیں ہو۔" ویرا نے ٹیلی وژن بند کرنے کے بعد
[illegible] کرتے ہوئے کہا۔

"بعض لوگ اس قدر تخیل پرست ہوتے ہیں کہ
سامنے کی چیزوں کو بھی ان کے اصل روپ میں دیکھنا پسند
نہیں کرتے۔ ہر چیز اور چہرے کو صرف اسی روپ میں
دیکھتے ہیں جس میں وہ خود اسے دیکھنا چاہتے ہیں۔" میں
نے قدرے اطمینان کے ساتھ سگریٹ سلگا کر کہا۔

ویرا نے حیرت سے آنکھیں نکال کر بات دہرائی
"لوگ ہر چیز اور چہرے کو اسی روپ میں دیکھتے ہیں جس
میں وہ خود اسے دیکھنا چاہتے ہیں..... یہ کیا بات ہوئی؟"

"یہ عام بات نہیں تھی۔ میں بعض لوگوں کی بات
کر رہا تھا۔" میں نے وضاحت کی۔

"ایسے آدمی کو ٹرین گھوڑے کی صورت میں نظر
آئے گی؟" ویرا نے مضحکہ اڑانے والے انداز میں
پوچھا۔

"ہوسکتا ہے کہ مرض کی شدت میں ایسا بھی ہوتا
ہو۔" میں نے اپنی سنجیدگی برقرار رکھتے ہوئے جواب دیا
"ورنہ ٹرین کی جگہ بلٹ ٹرین اور گھوڑے کی جگہ یونی کارن
ضرور دیکھا جا سکتا ہے۔"

"خوب!" ویرا نے طنز سے کہا" اس کا مطلب ہے
کہ اب تم نے نفسیات پر بھی منہ مارنا شروع کر دیا ہے۔ یہ
باتیں کس کتاب میں مل سکیں گی؟"

اس کی جھلاہٹ پر میں ہنس پڑا" تم خود ہی بات کو
بلاوجہ دور لے گئیں۔ میں نے گھوڑے اور ٹرین کی بات
نہیں کی تھی۔ معاملہ صرف اتنا ہے کہ جان اسمتھ نے
میرے بارے میں پولیس کے سراغ رسانوں کو صرف
ایسی جزئیات بتائیں جو کسی قاتل پر ہی صادق آسکتی
ہیں۔ میرے خدوخال کے بارے میں اس کا حافظہ صاف
تھا۔ پوچھ گچھ جاری رہی تو اس نے اپنے قیاس کے
سہارے ایک قاتل کا خاکہ بنوا دیا جو حقیقت سے بہت دور
تھا۔ ہوسکتا ہے کہ اس نے پریس اور عوام کی نظروں میں
اہمیت حاصل کرنے کے لیے یہ ساری مشق کی ہو۔ اگر وہ
ہر سوال کے جواب میں کہتا رہتا کہ اسے قاتل کا چہرہ یاد
نہیں ہے تو اسے ایک عام بلکہ سرسری سا گواہ سمجھ کر نظر
انداز کر دیا جاتا۔ اب وہ وی آئی پی بن چکا ہے۔"

"پھر تو وہ ذہنی مریض ہے۔ اپنی تسکین کے لیے

سب کو گمراہ کر رہا ہے۔"

"اب تم نفسیات پر منہ مار رہی ہو۔ میں بھی تمہیں یہی سمجھانے کی کوشش کر رہا تھا۔"

"وہ اپنی اسکی کی تھیسس میں جانے ہیا سے ذہنی مریض ثابت کرنے کے لیے یہی ایک بات کافی ہے کہ وہ طویل تذبذب اور روپوشی کے بعد سامنے آیا ہے۔ پتا نہیں یہ بات پولیس والوں کی سمجھ میں کیوں نہیں آسکی۔ یہ بس تمہاری خوش قسمتی ہی ہو سکتی ہے۔"

"پہلے کے مقابلے میں اب میں خود کو زیادہ محفوظ تصور کر رہا ہوں۔" میں نے کہا۔

"جان اسمتھ کا فراڈ کھلنے تک ہم دونوں سمندر پار کر کے دور جا چکے ہوں گے۔"

"یہ فراڈ کبھی نہیں کھل سکے گا۔" میں نے کرسی میں پہلو بدل کر کہا "یہ اسی وقت ممکن ہے جب اصل قاتل پولیس کے روبرو جا کر یہ دعویٰ کرے کہ جان اسمتھ نے اس کا غلط خاکہ بنوایا ہے۔"

"ٹیلی وژن پر خاکے کا ذکر سنتے ہی میری جان نکل گئی تھی۔" ویا نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "غنیمت ہے کہ یہ خطرہ بھی ٹل گیا۔ پوری کہانی میں اب صرف ایک ہی نکتہ اہم ہے کہ گیتا کا ساتھی ایک صحت مند ایشیائی تھا۔ پتا نہیں اس خاکے کی بنا پر کتنے بے گناہ پولیس کے ہتھے چڑھتے ہیں۔"

"بے گناہوں کے لیے ان کے وکیل قانون میں کہیں نہ کہیں لچک تلاش کر لیتے ہیں۔ اب ہمیں اس بارے میں اپنا سر کھپانے کی ضرورت نہیں۔ تم راماکا روزی سے بات کرو۔ میں جہانگیر کی خبر لے کر آتا ہوں۔"

"تم پھر وہیں اڑے ہوئے ہو۔ اس وقت مجھے ساتھ لے جانے میں کیا حرج ہے؟"

"کوئی حرج نہیں ہے مگر یہ جاننا ضروری ہے کہ تم میرے ساتھ جانے پر کیوں مصر ہو؟"

"راماکا بہت وحشی اور درندہ صفت آدمی ہے۔ میں نہیں چاہتی کہ وہ بے خبری میں تمہیں کوئی نقصان پہنچا بیٹھے۔ تم میری بات سمجھنے کی کوشش کیوں نہیں کرتے؟"

"تم ان باتوں کو دہرا کر مجھے اشتعال دلا رہی ہو۔ اس کی وحشت دیدہ بہت سے کن گا کہ مجھے خطرہ لاحق ہو۔ تم اتنی سورما تو نہیں ہو کہ تمہاری وجہ سے وہ خوف زدہ ہو جائے گا۔"

"بعض اوقات تم بالکل ڈفر ہو کر رہ جاتے ہو۔ وہ اپنے زعم میں میرا عاشق بنا ہوا ہے اور مجھے شیشے میں اتارنے کی کوشش کر رہا ہے۔ یہ جھوٹ ہی سہی لیکن اسے یہ معلوم ہے کہ تم میرے شوہر ہو۔ میری موجودگی میں وہ تمہارے ساتھ الجھنے کی کوشش نہیں کرے گا....."

"اگر میں اکیلا باہر نکلا تو وہ مجھے پھاڑ کھائے گا۔"

میں نے اس کی بات کاٹ کر تیزی سے کہا "میں دیکھتا ہوں کہ اس حرامزادے میں کتنا دم خم ہے۔ اس نے تمہیں مجھ سے طلاق لینے کے لیے وقت دیا ہے۔ اگر وہ انتظار کیے بغیر مجھ سے الجھا تو میں اس کی گردن توڑ دوں گا۔"

ویا کو بحث اور تکرار میں ید طولیٰ حاصل تھا۔ وہ دنیا کے بے جان ترین موضوعات پر بھی گھنٹوں بے تکان بول سکتی تھی۔ اس بحث کو وہیں ختم کرنے کے لیے میں نے غصیلے انداز میں ایک جھٹکے سے اپنی کرسی چھوڑ دی اور دروازے کی طرف مڑ گیا۔

پیچھے دیکھے بغیر میں نے باہر نکل کر کمرے کا دروازہ بند کرنا چاہا تو رکاوٹ کا احساس ہوا۔

میں بھنا کر پلٹا تو ویا مسکراتے ہوئے چہرے کے ساتھ دروازے سے باہر آ چکی تھی۔

اسے میرے تیوروں کا پہلے سے اندازہ تھا۔ میرے بولنے سے پہلے ہی بول پڑی "تم جاؤ۔ میں تمہارے ساتھ نہیں آؤں گی۔ مجھے ہوٹل کی بک شاپ سے کچھ خریداری کرنی ہے۔"

میں نے غصیلی پھنکار کی صورت میں ایک گہرا سانس لیا اور تیزی سے لفٹ کی طرف چل دیا۔

اس بار ویا نے موقع کی نزاکت بھانپ کر میری رفتار کا ساتھ دینے کی کوشش نہیں کی تھی۔ شاید وہ راہداری میں موجود رہ کر اطمینان کرنا چاہتی تھی کہ میری راماکا روزی سے مڈبھیڑ نہ ہو۔

لفٹ اسی فلور پر موجود تھی۔ میں اس کے ذریعے

گراؤنڈ فلور پر پہنچا اور کاؤنٹر پر موجود لڑکی سے خفیف سی مسکراہٹ کا تبادلہ کرتا ہوا ہوٹل سے نکل گیا۔

میں اپنی دھن میں سر جھکائے ٹیلی فون بوتھ کی طرف چلا جا رہا تھا۔ آکسفورڈ اسٹریٹ کے اس عقبی حصے میں فٹ پاتھ کشادہ ہیں اور ان پر زیادہ بھیڑ بھاڑ بھی نہیں ہوتی۔ میں بے فکر تھا کہ میرے سامنے کوئی رکاوٹ بھی نہ تھی میں کسی کی راہ میں حائل ہو رہا تھا۔

میری یہ یکسوئی ذرا ہی دیر کے لیے برقرار رہ سکی اور پھر اچانک سامنے سے ایک نرم و نازک اور خوشبو میں نہایا ہوا وجود میرے بدن سے آ ٹکرایا۔

اس لڑکی کے حلق سے "اوہ..... سوری!" کی ہلکی اور سریلی سی آواز برآمد ہونے سے پہلے ہی میں اس کا ہاتھ تھام کر اپنی نظریں اس کے چہرے پر گاڑ چکا تھا۔

"اوہ..... پلیز..... میرا ہاتھ چھوڑ دو۔ میرا کوئی غلط ارادہ نہیں تھا۔" اس نے خوف زدہ آواز میں سرگوشی کی۔

"مگر میرا ارادہ بہت غلط ہے۔" میں نے بے رحمانہ سرد مہری سے کہا۔

میرے جیکٹ کے داہنی جیب میں پڑا ہوا اس کا ہاتھ میں نے باہر سے یوں دبوچا ہوا تھا کہ پوزیشن کی ذرا سی تبدیلی سے دوسروں کو اندازہ ہو سکتا تھا کہ میں نے اسے اپنی جیب تراشی کرتے ہوئے رنگے ہاتھوں پکڑا تھا۔

اس کے خوب صورت چہرے پر ہوائیاں اڑنے لگی تھیں۔

وہ پچیس چھبیس سال کی ایک دراز قامت اور سبک اندام عورت تھی۔ چہرے پر بہت ہلکا اور واجبی میک اپ ہونے کے باوجود اس کے خدوخال بہت دلکش تھے جو ہراساں ہونے کی وجہ سے اور بھی نکھر آئے تھے۔ اس روز لندن کا موسم خاصا خنک تھا مگر اس خاتون کا لباس اس قدر کفایت زدہ تھا کہ چہرے سے کافی نیچے تک کھلے ہوئے سینے کی جلد پر جا بجا خون کے ارتکاز کی علامات نظر آ رہی تھیں۔

"مجھے چھوڑ دو..... خدا کے لیے، جو چاہو کر لینا مگر میرا ہاتھ چھوڑ دو۔" وہ ملتجیانہ آواز میں بولی "گشت کرتے ہوئے کسی بابی نے مجھے اس حالت میں دیکھ لیا تو میں برباد ہو جاؤں گی۔"

"تم مجھ سے دانستہ کیوں ٹکرائیں؟ تمہارا ہاتھ میری جیب میں کیوں گیا؟" میں نے اپنا چہرہ اس کے چہرے پر جھکا کر سختی سے سوال کیا۔

"میں گرہ کٹ نہیں ہوں۔" وہ روہانسی آواز میں بولی "کل رات سے بھوکی ہوں۔ میں نے سنا تھا کہ ایشیائی لڑکے یہاں آ کر سفید لڑکیوں کے لمس کو ترستے ہیں۔ میں سمجھ رہی تھی کہ تم مجھے سنبھالتے رہ جاؤ گے اور میں ناشتے کے لیے تمہاری جیب سے دو چار پاؤنڈ نکال لوں گی..... پلیز مجھے چھوڑ دو..... میں التجا کر رہی ہوں۔"

معاً میری نگاہ نیلی وردیوں اور رومن طرز کی اونچی ٹوپیوں میں ملبوس ان دو سپاہیوں پر پڑی جو نہایت سست روی سے آس پاس کا جائزہ لیتے اور گشت کرتے ہوئے نہایت خاموشی سے ہماری طرف بڑھے چلے آ رہے تھے۔ ان کی مداخلت سے وہ معاملہ کوئی سنگین رخ بھی اختیار کر سکتا تھا۔

ان دونوں وردی پوشوں پر نگاہ پڑتے ہی میں نے مشینی انداز میں جیکٹ کی جیب کی بیرونی سطح پر اپنے ہاتھ کی گرفت ختم کر دی اور اس لڑکی نے بجلی کی سی تیزی سے اپنا ہاتھ نکال لیا۔

اس لمحے مجھے اندازہ ہوا کہ وہ کوئی فاقہ زدہ یا بدحال عورت نہیں بلکہ پیشہ ور جیب تراش تھی۔ ہاتھ آزاد ہوتے ہی حیرت ناک طور پر پلک جھپکتے میں اس کے چہرے کے تاثرات تبدیل ہو گئے۔ خوف و ہراس کی جگہ اس کی آنکھوں میں تحقیر کی چنگاریاں سلگ اٹھیں۔

"تم کالے ایشیائی..... الو کے پٹھے!" وہ دانت پیس کر غرائی۔ "راہ چلتی لڑکیوں سے ٹکرا کر ان کے بدن پر چٹکیاں کاٹتے ہو....."

وہ نہ جانے کیا کچھ بکتی ہوئی تیزی سے مخالف سمت میں بڑھتی چلی گئی۔ ہاتھ آزاد ہونے کے بعد اس نے ایک لمحے کے لیے بھی میرے پاس رکے رہنے کی حماقت نہیں کی تھی۔

اس ولایتی اور چور دوشیزہ سے گالیاں کھا کر میں بھی غالب کی طرح بے مزہ نہیں ہوا۔ سر جھٹک کر مسکرا لیا اور پھر اپنی راہ ہولیا۔

میری جیب میں اترا ہوا اپنا ہاتھ آزاد ہونے کے بعد اس خاتون یا دوشیزہ نے جو کچھ کیا، اس کا مقصد میرے اوپر الزام تراشی نہیں تھا۔ شاید وہ اس کا کوئی آزمودہ مدافعانہ حربہ تھا۔ آس پاس سے گزرتے ہوئے راہ گیروں نے اگر ہم دونوں کو مشتبہ انداز میں ایک دوسرے سے تقریباً جڑے دیکھا ہوتا تو اس فراڈ ہوتی ہوئی لڑکی کے تبصرے سن کر وہ اس پر ذرا بھی شبہ نہ کرتے۔ بدگمانی میرے بارے میں پیدا ہوتی۔

میں اس سے پہلے اور اس کے بعد بھی اس شہر خرابات میں جاتا رہا لیکن عقل و ہوش چرانے والیوں کی جیب تراشی کے کسی تجربے سے گزرنے کی نوبت نہیں آئی۔ ایک عورت کی زیادتی کا نشانہ بننے اور پھر اسی کی زبان سے گالیاں سننے کا وہ انوکھا تجربہ تھا جسے شاید لندن والیوں کے لیے کوئی کلیہ نہیں بنایا جاسکتا۔ جس شہر میں نازنخروں اور دیکھی چتون سے جیبیں خالی کرانے کی بھرپور آزادیاں ہوں، سو ہوکی بیچ دو بیچ، نیم تاریک اور پُراسرار گلیوں میں قدم قدم پر دن دیکھے اور تاریک تر چوباروں جیب تراش نازنینوں کی دکانوں کا وجود رکھتے ہوں، وہاں کون احمق لڑکی کھل کر کسی کی جیب پر ہاتھ ڈالنے کی حماقت کرے گی۔

میرے لیے وہ تجربہ بہت انوکھا اور دلچسپ تھا۔ اپنے پسندیدہ فون بوتھ میں پہنچ کر جہانگیر کے گھر کا نمبر ملانے تک میں اس کے بارے میں سوچتا اور محظوظ ہوتا رہا۔

یہ کہانی میں آج لکھ رہا ہوں۔ گئے برسوں میں میری زبان سے یہ قصہ سن کر، بار بار لندن بلکہ دنیا جہان کی سیر کو جانے والے ایک دوست نے چند ماہ بعد بہت جھنجھلا کر یہ شکوہ کیا کہ وہ آکسفورڈ اسٹریٹ، پکاڈلی اور سوہو کے بازاروں میں جا بجا اپنی جیبوں میں بھرے ہوئے نوٹوں کی کھلی نمائش کرتے پھرے۔ رات گئے تک کوئی جیب تراش انگریز نازنین انہیں نہ ٹکرائی۔ یہ اور بات ہے کہ "دیگر مصروفیات" میں الجھ کر وہ رات کے ڈیڑھ بجے اپنے ہوٹل پہنچے تو ان کی تمام جیبیں خالی تھیں۔

یہ ان کی خوش قسمتی تھی کہ کوئی جیب تراش نازنین ان پر مائل بہ کرم نہ ہوئی اور میری بدقسمتی تھی کہ ہوٹل سے ٹیلی فون بوتھ تک کی مختصری سڑک پیمائی میں ایک سفید فام لڑکی ناکام جیب تراشی کے بعد وہ بھی چمکتی گالیاں مجھے دے کر موقع واردات سے فرار ہوگئی۔

کراچی میں فون کی گھنٹی بجتے ہی ریسیور اٹھا لیا گیا۔ فون کی گھنٹی اور پھر میری آواز سنتے ہی جہانگیر چہکنے لگا "آخاہ...... تو اب تم بھی پاکستان سے باہر پہنچے ہوئے ہو...... کہاں ہو......؟ کیا حال ہیں تمہارے؟"

بین الاقوامی کال ملنے پر گھنٹی کی مخصوص آواز کو تبدیل کرنا میرے بس سے باہر تھا۔ وہ اس وقت اپنے ہوش و حواس میں تھا اس لیے اس آواز سے اس نے میری پاکستان سے غیر حاضری کا اندازہ لگا لیا تھا۔

میں نے اس سے نرمی سے بات کرنے کا ارادہ ملتوی کر کے ترشی سے کہا "غنیمت ہے کہ اس وقت تم ہوش میں ہو ورنہ تم یہ بھی سمجھ سکتے تھے کہ میں جنت سے بول رہا ہوں۔"

"یہ تم کیسی چلی کٹی باتیں کر رہے ہو؟" اس کی آواز سے حیرت جھلک رہی تھی۔

"میں نے سنا ہے کہ سلمٰی غائب ہے اور تم دن رات پی رہے ہو۔"

"یہ تم سے کس نے کہہ دیا؟ دن میں تو میں زیادہ نہیں پیتا...... در اصل سلمٰی چند روز کے لیے اپنے میکے گئی ہوئی ہے۔ میری بزنس والی ڈیل میں بھی رکاوٹ پیدا ہوگئی ہے۔ فرصت اور بے کاری میں تھوڑا بہت شغل ہوتا رہتا ہے۔ اس سے زیادہ کچھ بھی نہیں ہے......"

"تمہاری یہ بلانوشی تمہیں لے ڈوبے گی۔" میں نے اس کی بات کاٹ کے قہربار لہجے میں کہا۔

"میرے خلاف کون تمہارے کان بھر رہا ہے؟ ایسی کوئی بات نہیں ہے۔"

"جھوٹ مت بولو۔" مجھے غصہ آگیا "یہ باتیں تمہاری والدہ سے معلوم ہوئی ہیں۔"

"والدہ؟" اس کی تحیر زدہ آواز ابھری "انہیں تو مرے ہوئے بھی مدت ہوگئی۔"

"میں اس کی بات کر رہا ہوں جسے تم پچھلی رات

اپنے پاس بلانے کے لیے مرے جا رہے تھے۔"

"ہاں......آں...... کچھ یاد تو آیا۔" لمحہ بھر کے توقف کے بعد وہ شاید کچھ سوچتے ہوئے بڑبڑایا "رات کو کسی لڑکی نے انگریزی میں فون تو کیا تھا۔ وہ کون تھی؟"

اس نے بے ساختہ انداز میں انگریزی میں فون کرنے کی جو ترکیب استعمال کی تھی اس پر میں اپنی بے ساختہ ہنسی نہ روک سکا البتہ میری وہ ہنسی بے آواز ہی رہی۔

"وہ بنکاک کی ایک گھٹیا عورت تھی جسے میں نے تمہارا نمبر ملا کر دیا تھا۔" میں نے ایک تیر سے دو شکار کرتے ہوئے اس کی بات کا جواب دیا۔

ایک طرف میں نے اسے یہ تاثر دیا تھا کہ میں مغرب کے بجائے مشرق کی سمت میں نکلا ہوا تھا۔ دوسری طرف ویرا اور غزالہ کی طرف سے اس کا ذہن ہٹانا چاہا تھا۔

میرے جواب سے اسے تھوڑا سا حوصلہ ملا کیا اور اس نے کہا "خود بنکاک میں گھٹیا عورتوں کے ساتھ عیاشیاں کرتے پھر رہے ہو اور مجھے گھر میں پینے پر لعنت ملامت کر رہے ہو۔"

"میں کسی عیاشی کے لیے یہاں نہیں آیا ہوں۔ تم میری مجبوریوں سے اچھی طرح واقف ہو۔ ہمیشہ کی طرح اس مرتبہ بھی میرے خون کے پیاسے میرا سراغ لگانے کے لیے تمہاری طرف متوجہ ہو سکتے ہیں۔"

"اوہ...... یعنی پھر کوئی بڑی گڑبڑ ہونے کا خطرہ ہے۔" اصل صورت حال کا ادراک ہوتے ہی اس کی آواز میں گہری سنجیدگی عود کر آئی۔

"تمہارے پاس کسی کا کوئی مشتبہ فون تو نہیں آیا تھا؟" میں نے ناگواری سے پوچھا۔

"مجھے تو یاد نہیں پڑتا۔" اس کی تفکر آمیز آواز ریسیور میں سنائی دی۔

"تمہارے ساتھ ساری خرابی یہی ہے کہ مدہوشی کے عالم میں رونما ہونے والی کوئی بات تمہیں یاد نہیں رہتی۔ اس حالت میں کوئی بہت آسانی سے تمہاری گردن تک اتار سکتا ہے۔"

"تم یقین کرو کہ اب میں سارا اسٹاک ٹھکانے لگانے کے لیے مجبوری کے عالم میں پی رہا ہوں۔ دراصل دن پہلے میں خود اپنے بھولے بھٹکے ذہن سے تنگ آ کر بلکہ شرمندہ ہو کر شراب نوشی سے توبہ کرنے کا فیصلہ کر چکا تھا۔ قسمت خراب تھی کہ میں اس فیصلے پر عمل نہ کر سکا۔"

"تم جھوٹے ہو۔ فیصلہ کر ہی لیا تھا تو اس پر عمل کرنے میں کیا چیز مانع تھی؟"

فون پر اس کے ایک گہرے سانس کی آواز آئی پھر وہ بولا...... "میں قسم کھا کر بتا رہا ہوں کہ میں شراب نوشی ترک کرنے کا فیصلہ کر چکا تھا۔ اس وقت میرے پاس اسکاچ، جن اور برانڈی کی پچاس ملی جلی بوتلیں تھیں۔ میں نے ایدھی سینٹر والوں سے فون پر کہا کہ وہ آ کر عطیے کے طور پر یہ ساری بوتلیں لے جائیں تو فون سننے والا بوکھلا کر توبہ استغفار کرنے لگا کہ وہ شراب کا کیا کرے گا......"

"وہ تمہارا بہانہ تھا۔ ایدھی والے اس شراب کا کیا کرتے۔ تم نہیں سدھر سکتے...... تمہاری......"

اس نے میری بات درمیان ہی سے اچک لی "میرا یہ مطلب نہیں تھا کہ مجھ سے عطیے میں لے جا کر وہ خود شراب نوشی شروع کر دیں۔ میری نیت بالکل صاف تھی۔ تمہیں معلوم ہے کہ آج کل ڈی لکس اسکاچ کتنی مہنگی ہو گئی ہے۔ میرا مطلب تھا کہ وہ ساری بوتلیں فروخت کر کے اس سے حاصل ہونے والی رقم اپنی مرضی کے کسی بھی فلاحی استعمال میں لا سکتے تھے۔"

"لعنت ہو تم پر۔ اچھا ہی کیا کہ اس شخص نے تمہارے چکر میں آنے سے انکار کر دیا۔ وہ تم سے عطیہ لے کر جاتے اور ایدھی کے مخالفین اگلے ہی دن طوفان کھڑا کر دیتے کہ وہ لوگ شہر میں اسمگل کی ہوئی ولایتی شرابیں فروخت کر رہے ہیں۔ اس حرام کاری سے بہتر تھا کہ تم وہ بوتلیں تلف کر دیتے۔"

"میری بات سنو!" اس کی آواز مدافعانہ ہو گئی "وہ سب اسٹینڈرڈ سے لے کر ویلیٹر تک کی بوتلیں ہیں اور ان کی مالیت ایک لاکھ روپے سے زیادہ ہے۔ اگر میں یہ رقم ایک نیک کام میں لگانا چاہ رہا تھا تو میرا کیا قصور تھا؟ مجھ سے تعاون کیوں نہیں کیا گیا؟"

"تمہیں معلوم ہے کہ شراب حرام ہے۔ بوتلیں بیچ

بنانا بہت داغ دار ہو جاتی اور پھر نیک کاموں کے لیے حرام کا پیسہ ہی رہ گیا ہے؟ تم چاہتے تو وہ بوتلیں توڑ کر زائد رقم نقد بھی دے سکتے تھے۔"

"مجھ سے حرام اور حلال کی یہ باتیں مت کرو۔" اس بار جہانگیر کا لہجہ ترش ہو گیا "اسمگلنگ، رشوت اور چور بازاری کی آمدنی سے کمائی ہوئی رقمیں کیا حرام نہیں ہوتیں؟ مذہبی لیڈروں کے چندے دینے والوں سے تو کوئی نہیں پوچھتا کہ یہ حلال ہے یا حرام...... پھر میری بیالیس بوتلوں پر اعتراض کیوں کیا گیا؟ وہ بھی نقد رقم تھی۔ نقد رقم کے بارے آئے دن خبریں آتے رہتے ہیں۔ اس غیر ملکی جنس کے دام تو بڑھتے ہی جا رہے ہیں۔ مجھے اس نیک کام سے روک دیا گیا اور اب میں نے احتجاج کرتے ہوئے وہ ساری رقمیں خود ہی خالی کرنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔ یہ میرا وعدہ ہے کہ اس کے بعد ایک قطرہ بھی نہیں خریدوں گا۔"

"مفت کی مل جائے گی تو پیتے رہو گے؟" میں نے جلے کٹے لہجے میں پوچھا۔

میرے کانوں میں اس کا ہلکا سا قہقہہ گونجا پھر وہ بولا "منی بیگم کی غزلیں سن لو۔ پتا چل جائے گا کہ مفت کی ٹھکرانے کا عذاب کتنا سنگین ہوتا ہے۔" بات کرتے کرتے وہ یک لخت سنجیدہ ہو گیا "مگر یار، اس شہر میں مجھ کو تمہارے سوا اور کون مفت کی پلا سکتا ہے۔ اب تو شاید تم ہی میرے اکلوتے دوست رہ گئے ہو۔ یہ بتاؤ کہ تم واپس کب آ رہے ہو؟"

"میں سنگین الجھنوں سے دوچار ہوں۔ ہم میں سے کوئی بھی فلیٹ پر نہیں ہے۔ ہم اپنی جانیں بچاتے پھر رہے ہیں۔" میں نے اسے احساس دلانے کے لیے اصل صورت حال میں کچھ رنگ آمیزی کرتے ہوئے کہا "اپنی بیالیس بوتلیں تم بعد میں بھی ختم کر سکتے ہو۔ آج کل ذرا ہوش میں رہنے کی کوشش کرو۔ اپنی غفلت یا مدہوشی میں تم مارے گئے تو تمہارے بیانات بے کار چلے رہ جائیں گے۔"

"کیوں مجھے ڈرا رہے ہو؟" خوف زدہ سی ہنسی کے ساتھ اس کی آواز آئی۔

"میں نے حقیقت تمہارے گوش گزار کر دی ہے۔ اب عمل کرنا یا نہ کرنا تمہارے اختیار میں ہے۔ اس وقت میں اس بری طرح گھرا ہوا ہوں کہ تمہاری کوئی مدد نہیں کر سکوں گا۔"

"تو کیا دوسرے لوگ بھی تمہارے ساتھ بھٹک گئے ہوئے ہیں؟" اس نے پوچھا۔

"نہیں، میں اکیلا ہوں...... یوں سمجھ لو کہ جس کے جدھر سینگ سمائے وہ اسی طرف بھاگ نکلا۔ آپس میں رابطہ ہو گا تو ایک دوسرے کی کوئی خیر خبر ملے گی۔"

"اگر حالات اس قدر ابتر ہیں تو سمجھ لو کہ میں نے اس وقت سے شراب چھوڑ دی۔ مجھے بتاؤ کہ میں شہر میں تمہارے ساتھیوں اور غزالہ کی تلاش کے لیے کیا کر سکتا ہوں۔" وہ جوش میں آ گیا۔

"فی الحال اپنے گھر میں مسلح اور چاق و چوبند رہو۔ دوستوں یا دشمنوں کی طرف سے کوئی رابطہ کیا جائے تو پوری ذہانت سے کوئی فیصلہ کرنا۔ اس وقت بس اول خان اور اس کے آدمی ہی تمہارے مددگار ثابت ہو سکتے ہیں۔ میں اسے یہ سب بتا چکا ہوں۔ وہ تم سے بات کرے گا۔"

"ہاں، میں تمہیں بتانا بھول گیا۔ صبح اس کا فون آیا تھا۔ وہ بھی اسی قسم کی کچھ گول مول باتیں کر کے مجھے مشورے دے رہا تھا۔ میں نے اسے ٹال دیا تھا۔"

"اس کے مشوروں پر عمل نہ کر کے تم زبردست خسارے میں رہو گے۔ وہ جو کچھ کہنا چاہے اسے غور سے سنو اور اس پر حرف بحرف عمل کرو۔ اس وقت پورے شہر میں وہی تمہارا اکلوتا ہمدرد اور غمگسار ہے جس سے تم کسی آڑے وقت میں مدد کی امید کر سکتے ہو۔"

وہ ان دنوں جس رفتار سے مے نوشی کر رہا تھا اس کی بنا پر دن کے کسی بھی حصے میں اس کے ذہن کا الکحل کے اثرات سے آزاد رہنا ممکن نہیں تھا۔ غنیمت تھا کہ اس وقت وہ اثرات معقولیت کی حد تک کم تھے اور اس نے کسی جھڑپ یا بزبادہ تکرار کے بغیر میری بات سمجھ لی تھی۔

حقیقت یہ تھی کہ ان دنوں حالات بہت زیادہ ناسازگار اور غیر یقینی تھے۔ گفتگو کے اختتام تک میری بتائی ہوئی تصویر نے اسے پریشان کر دیا تھا۔

اس کی طرف سے مطمئن ہونے کے بعد میں نے

اول خان کے گھر کا نمبر ملایا تو خود اسی نے فون اٹھایا۔

اول خان نے روایتی پرتپاک انداز میں گفتگو کا آغاز کیا۔ وقت گزرنے کے ساتھ اس کا وہ اضمحلال بڑی حد تک کم ہو چکا تھا جو سلطان شاہ کے پُراسرار اغوا کے بعد سے اس پر طاری تھا۔

"تمہارے لیے میرے پاس بس ایک ہی خبر ہے کہ کل ہم یونائیٹڈ ائر لائن کی پرواز سے نیو یارک روانہ ہو رہے ہیں۔ ہم سے پہلے بدری وہاں پہنچ چکا ہوگا۔"

"یونائیٹڈ!" اول خان کی تحیر زدہ سی آواز ابھری "تمہاری ساری سفری دستاویزات میں نے ہی بنوائی تھیں۔ میرا خیال ہے کہ امارات کے مسافر یونائیٹڈ سے نہیں، ورجن اٹلانٹک ائر لائن سے بحراوقیانوس عبور کرتے ہیں۔ ذرا ایک مرتبہ پھر دیکھ لینا۔ ایسا نہ ہو کہ پرواز نکل ہی جائے۔"

"میں دیکھ لوں گا۔" میں نے بے اطمینانی کے ہلکے سے احساس کے ساتھ جواب دیا "امارات والوں نے مجھے اس پرواز کا صرف نمبر اور وقت بتایا تھا۔ پتا نہیں میرے ذہن میں کیوں یونائیٹڈ جم گیا۔ میں ہوٹل واپس جا کر دوبارہ دیکھوں گا۔ اچھا ہی ہوا کہ میں نے اس کے بارے میں تم سے بات کر لی۔"

"آ تزک بغل کے آدمی سفارتی مراعات کی آڑ میں سلطان شاہ کو یہاں سے نکال لے گئے ہیں مگر پھر بھی امریکیوں میں صف ماتم سی بچھی ہوئی ہے۔ پاکستان میں موجود ہر امریکی کو تابوت کی صورت میں اپنی واپسی کا خوف دہلائے دے رہا ہے۔ پاکستان جیسے ملک میں ہیں تجربے کار امریکی کمانڈوز کی بیک وقت موت کا تصور ان لوگوں کو مدتوں تک آسیب بن کر ڈراتا رہے گا۔"

"مجھے خوشی ہے کہ ان وحشیوں کو یہ آسیب میرے ملک کی سرزمین پر نظر آیا ہے ورنہ دنیا کا کون سا خطہ ہے جہاں انہوں نے دہشت گردی اور دھاندلی نہ مچائی ہوئی ہو۔"

"مجھے ان پر ترس آ رہا ہے۔" اول خان کی آواز واقعی مترحم آمیز تھی "وہ بیس کمانڈوز بڑے عزائم کے ساتھ یہاں آئے تھے اور اپنے کیفر کردار کو پہنچ گئے لیکن ہمارے ملک میں دوسری تحقیقی اور پیداواری سرگرمیوں میں معروف امریکیوں کا کیا قصور ہے؟ ان بے چاروں کا اس ذہنی عذاب کا تصور کر کے ہی مجھے ایک مجرمانہ سی خلش ستانے لگتی ہے۔"

"یہ تمہاری طفلانہ سوچ ہے۔" میں نے کاٹ دار لہجے میں کہا۔ "تحقیقی اور پیداواری سرگرمیوں میں معروف امریکی ہماری محبت میں یہاں نہیں آتے۔ ہمیں امریکا اور دوسرے عالمی مالیاتی اداروں سے بھاری سود پر جو امداد ملتی ہے اس کا ایک بڑا حصہ یہ بندر اپنی مراعات اور تنخواہوں کی صورت میں یہاں سے سمیٹ کر لے جاتے ہیں اور ہماری گردنوں میں پڑے ہوئے قرضوں کے طوق کا وزن روز بروز بڑھتا چلا جاتا ہے۔ ان بدمعاشوں پر خرچ ہونے والی رقوم کا صرف آدھا حصہ بھی ہمارے اختیار میں ہو تو اس ملک سے بے روزگاری جیسے ہولناک عفریت کا خاتمہ ہو جائے۔"

"تمہاری یہ بات اپنی جگہ پر درست ہے لیکن میرا نکتہ دوسرا ہے۔ ہاتھیوں کی لڑائی میں مینڈک کیوں روندے جاتے ہیں۔ یہ حکومتوں کی لڑائیاں ہوتی ہیں جو ان ہی کے اقتصادی معاہدوں کے ہتھیاروں سے لڑی جاتی ہیں۔ اس میں بے گناہ پاکستانی اور امریکی ماہروں کا کیا قصور ہے؟"

"آج کے دور میں حکومت اور عوام الگ نہیں کیے جا سکتے۔" میں نے اس کی کج فہمی پر بل کھاتے ہوئے تلخی سے کہا "جمہوری حکومتیں عوام کی رائے سے اقتدار میں آتی ہیں۔ اگر غلط حکومت منتخب کر لی جائے تو اس کا خمیازہ عام لوگوں کو ہی بھگتنا پڑتا ہے۔"

"ملکی سطح پر تمہاری بات سو فیصد درست ہے۔ جو بوؤ گے وہ کاٹو گے مگر یہ بتاؤ کہ پاکستان میں یونین کاربائیڈ، آئی سی آئی، ایسو، پروکٹر اینڈ گیمبل جیسے اداروں کے غیر ملکی ماہروں کا کیا قصور ہے کہ وہ یہاں خوف و ہراس کے عالم میں اپنا وقت گزاریں اور انہیں خواب میں بھی پھولوں سے سجے ہوئے اپنے تابوت نظر آنے لگیں۔ وہ اپنے پاکستانی شرکا سے کیے ہوئے بین الاقوامی معاہدوں کے نتیجے میں یہاں آتے ہیں اور حکومتوں کے کسی بھی

اختلاف سے قطع نظر انہیں سکون ہے کہ اب یہ پیٹ کا پورا حق حاصل ہے۔"

"بالکل ہے۔" میں نے پر زور لہجے میں اس کی تائید کی۔ "اور ہونا چاہیے لیکن اس مقدس تصور کو سفاک امریکی حکمرانوں نے ہی مجروح کیا ہے۔ طاقت کے زعم میں یہ خون آشام درندے بن گئے ہیں، اسی لیے ان کے شہریوں کو دنیا بھر میں خطرات لاحق ہوتے چلے جا رہے ہیں۔ اس کا بنیادی فلسفہ یہ ہے کہ حکومتوں کو شہری جنم دیتے ہیں۔ انہوں نے جو بویا ہے اسے کاٹے بغیر ہی فصل اگانی ممکن نہیں ہے۔"

"امریکا میں آج تک کسی بڑے قتل یا انسانی سانحے کی خبر نہیں آئی۔" اول خان نجانے کیوں اس وقت امریکا کی مدافعت پر تل گیا تھا۔ وہ کہہ رہا تھا "وہاں بے شمار افراد مارے جاتے ہیں۔ بڑے بڑے جرائم ہوتے ہیں لیکن ان میں عصبیتوں کا یہ رنگ نہیں جھلکتا۔"

"اس کی ایک بڑی وجہ ہے۔ امریکا وہاں کے اصل باسیوں کا وطن نہیں ہے۔ انہیں بے دردی کے ساتھ موت کے گھاٹ اتار دیا گیا یا آج دور دراز علاقوں کو تاریک اور پسماندہ جنگلوں میں رہنے پر مجبور ہیں۔ اس ملک پر پورے یورپ سے آئے ہوئے بے شمار نسلوں اور جلاوطنوں کا تسلط ہے اور وہی اس ملک پر حکمران ہیں۔ اس سرزمین پر صرف اس کی آزادی کی جنگ لڑی گئی ہے۔ اس کے بعد امریکا نے ہر جنگ پرائی زمینوں پر لڑی اور ابھی تک جاری ہے۔ اس ملک کے باسیوں نے ان جنگوں میں سے کسی جنگ کا مزہ نہیں چکھا۔ اسی لیے وہ اپنے ہر دشمن کو پوری طاقت سے کچل دینے کے لیے حکومت کے حق میں نعرے لگاتے ہیں۔ جس دن امریکا کے شہریوں کو عملی طور پر کسی جنگ کی تباہ کاریوں کا اندازہ ہو گیا، اس دن پورے کرہ ارض پر امن قائم ہو جائے گا۔"

"یعنی تم یہ کہہ رہے ہو کہ امریکی حکومت کے جرائم کی سزا امریکیوں بلکہ عام اور بے گناہ امریکیوں کو دینی جائز ہے۔" اول خان نے ایک نتیجے پر پہنچ کر مجھ سے تصدیق چاہی۔

"یہ اصول میرا نہیں، خود امریکیوں کا بنایا ہوا ہے۔" میں نے اس کی کسی گرفت سے بچنے کے لیے مدافعانہ انداز میں کہا "آج وہ خدائی فوجدار ہیں۔ ہمیں ان کے بنائے ہوئے اصولوں کا احترام کرنا چاہیے۔"

"مجھے یاد نہیں پڑتا کہ ان لوگوں نے اپنی تمام تر بدمعاشیوں کے باوجود بھی ایسے کسی نظریے کا اعلان کیا ہو۔" اول خان نے بہت شائستگی سے میری رائے سے اختلاف کیا۔

"وہ اعلان نہیں، عمل کرتے ہیں۔ کیوبا، ویت نام، لاؤس، کمبوڈیا اور افغانستان کے بعد عراق ان کی درندگی کا تازہ ترین شاہکار ہے۔ انہوں نے اپنی من مانی، بمباری اور جارحیت کے لیے اپنی ہی نہیں، نجانے کتنی قوموں کے شانے استعمال کیے۔ دنیا کی ساری بڑی قوتیں ایک چھوٹی سی قوم کو کچلنے کے لیے یوں ہم آواز اور صف آرا ہوئی تھیں جیسے کرہ ارض پر فتنہ دجال ظہور میں آ چکا ہو۔"

"عراق!" اول خان کی توانا آواز اس بار اس کے حلق میں پھنس گئی "اس کے ساتھ واقعی زیادتی ہوتی چلی آ رہی ہے۔ پورا ملک کھنڈر بنا دیا گیا۔ میں اب بھی [illegible] کیا جرم اور [illegible] دیا گیا ہے۔ نومولود و موجود شہریوں کو جنم زدوں میں موت کے گھاٹ اتار دیا گیا، ہزاروں نومولود اپنی ماؤں کی خشک چھاتیوں اور خشک دودھ سے محرومی کی وجہ سے آغوش اجل میں جا سوئے۔ بے شمار نومولود اس بمباری کے نتیجے میں اپنی ماؤں کی کوکھ میں ہی سوکھ کر رہ گئے..... ان سب کو سزا صرف اس لیے دی جا رہی ہے کہ وہ صدام حسین کے حامی ہیں حالانکہ براہ راست ان کا کوئی قصور نہیں ہے۔"

"اور یہی میری سوچ ہے۔" میں نے اس کی بات ختم ہوتے ہی کہا "جب ان سیاسی آمیزشوں میں امریکا کا صدر بغداد سے موصل تک بے شمار عراقیوں کی ہلاکت کا فیصلہ کر سکتا ہے تو امریکیوں کے رسوائے زمانہ جرائم کے مقابلے میں پاکستان کا کوئی اول خان کو تعین تک [illegible] اور [illegible] کے [illegible] کاروں کے بارے میں ہمدردانہ سوچ کیوں کر رکھ سکتا ہے۔"

"تمہاری باتوں میں وزن ہے۔ جب وہ صدام حسین سے اختلافات کی سزا پورے عراق کو دے سکتے ہیں

تو پھر اسی اصول کا اطلاق ان پر بھی ہو سکتا ہے لیکن انسانی ہمدردی کے لحاظ سے سوچو تو یہ دونوں طریقے غیر منصفانہ اور بالکل غلط ہیں۔"

"تم یہ سوچتے رہو وہ اپنا کام کرتے رہیں گے۔ جسے اپنا حریف یا دشمن تصور کرتے ہیں، اسے بے دریغ ٹھکانے لگاتے چلے جائیں گے۔"

"یہ وہی بات ہے جو میں کل کہہ رہا تھا۔ وہ زبردست ہیں۔ مارتے ہیں اور رونے بھی نہیں دیتے۔ اب بھی دیکھو کہ سلطان شاہ کو یہاں سے بالکل مجرمانہ انداز میں لے جایا گیا ہے لیکن ہم سب کچھ جانتے ہوئے بھی اس کے بارے میں حرف شکایت زبان پر نہیں لا سکتے کیونکہ ہمارے پاس ان کے خلاف کوئی ثبوت نہیں ہے۔ شکایت کی جائے تو جھوٹی الزام تراشی کے جرم میں وہ ہمارے خلاف کچھ بھی کر سکتے ہیں۔"

"ان باتوں کو تم سے زیادہ کون جانتا ہے۔ مجھے بھی تو حیرت تھی کہ سب کچھ جانتے بوجھتے ہوئے بھی آج تم ان امریکیوں کے ہمدرد وہم نوا کیوں بنے ہوئے ہو۔"

"جذبات کے وقتی دھارے میں بہہ کر انسان بہت کچھ کر گزرتا ہے لیکن ہمیشہ پنپنے والے اصول اپنی جگہ اٹل ہوتے ہیں۔ اس وقت میرے ذہن پر ان ہی اصولوں کی یلغار ہو رہی تھی۔"

اس کا مدافعانہ انداز مجھے بہت پسند آیا۔ جذبات کی رو میں بہہ کر انسان دنیا بھر میں نجانے کیا کچھ کر گزرتے ہیں لیکن ان کی ان غیر ذمے دارانہ حرکتوں سے آفاقی اصول کبھی نہیں بدلتے۔ وہ اپنی جگہ ہمیشہ اٹل رہتے ہیں اور پھر آنے والے وقتوں کا مورخ ہی ان غیر ذمے دارانہ حرکتوں اور خونریزیوں کے بخیے ادھیڑتا ہے۔

"ہم اور تم عمل کی دنیا کے آدمی ہیں۔ اگر یہ نمائشی آدرش ہمارے ذہنوں پر سوار ہونے لگے تو پھر ہم کہیں کے نہ رہیں گے۔ کل ہم ان کی سرزمین پر ہوں گے۔ دیکھو وہاں کیا ہوتا۔" میں نے کہا۔

"اس وقت شاید تم نے روانگی کی اطلاع دینے کے لیے ہی فون کیا ہے؟"

"اسے بھی ایک سبب کہہ سکتے ہو۔ اصل بات یہ ہے کہ مجھے غزالہ سے بات کرنی ہے۔"

"وہ تمہاری آواز سننے کی آرزو میں تڑپتی رہتی ہے۔" اول خان کی حسرت زدہ آواز میرے کانوں میں گونجی "مگر اس وقت وہ گھر پر نہیں ہے۔ میری بیوی کے ساتھ بازار گئی ہوئی ہے۔"

میں نے لمحہ بھر کے لیے سوچا پھر کہا "وہ آئے تو اس سے یہ کہہ دینا کہ مجھ سے گفتگو ہونے تک دریا سے براہ راست بات کرنے سے گریز کرے۔ اس کے ذہن پر کچھ شرارت سوار ہو رہی ہے۔"

اول خان میری بات سن کر ہنس پڑا "اور تم دریا کی شرارت سے خوف زدہ ہو...... بہت خوب! اچھا ہوا تو تم مجھے پورا پیغام دے سکتے ہو۔ میں غزالہ کو سنا کر یہ بات بھول جاؤں گا۔"

"دریا کو اچانک یہ فکر لاحق ہو گئی ہے کہ ہم اب تک صاحب اولاد کیوں نہیں ہوتے ہیں۔" میں نے لمحہ بھر سوچنے کے بعد اول خان کو اس راز میں شریک کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

"استغفر اللہ!" اول خان کی زبان سے بے ساختہ نکلا "اپنی ان حرکتوں کی وجہ سے کبھی کبھی وہ بہت بدذات نظر آنے لگتی ہے۔ یہ سب قدرت کے کھیل ہیں۔ ان میں تم کیا کہہ سکتے ہو۔"

"تم جانتے ہو کہ وہ دریا ہے۔ وہ میرے حوالے سے جھوٹ سچ بول کر کسی بھی وقت غزالہ کو پریشان کر سکتی ہے۔ اسے بتا دینا کہ میں نے اس موضوع پر دریا کو ٹال دیا تھا۔"

"ضرور بتا دوں گا مگر تمہاری اجازت سے مجھے اپنی بیوی کو اعتماد میں لینا ہوگا۔" اول خان نے صاف گوئی سے کام لیتے ہوئے کہا "یہ عورتوں کی باتیں ہیں اور ان ہی کو بھلی لگتی ہیں۔ میں اس موضوع پر غزالہ سے دو تین فقرے بھی نہ بول سکوں گا۔"

"یہ تمہاری صوابدید پر منحصر ہے۔" میں نے برجستہ کہا۔ "تمہاری بیوی تم سے زیادہ سمجھدار ہے۔"

"تم بے فکر رہو۔ تمہارا پیغام غزالہ تک پہنچ جائے گا۔ دریا نہایت بے وقوف عورت ہے۔ اسے معلوم ہونا

چاہیے کہ ایسے نازک معاملات پر یوں کھل کر گفتگو نہیں کی
جاتی۔ معاملات اللہ کی رضا پر منحصر ہوتے ہیں۔ ان کو
چھیڑنے سے بعض اوقات دل آزاری تک سرزد ہو جاتی
ہے۔"

"ٹھیک ہے۔ اب میں نیویارک پہنچنے کے بعد ہی
تم سے رابطہ کروں گا۔"
فون بند کر کے میں ہوٹل کی طرف واپس ہو لیا۔
ویرا مجھ سے پہلے ہوٹل کے کمرے میں موجود تھی۔
اس کے دروازہ کھولنے پر میں اندر داخل ہوا تو مسہری پر
ایک بڑا سا نقشہ پھیلا ہوا تھا۔ ویرا شاید اسی پر مغز زنی
کر رہی تھی۔
"یہ کیا لیے بیٹھی ہو؟" میں نے کرسی پر بیٹھ کر جوتے
اتارتے ہوئے پوچھا۔
"یہ لندن کے مضافات میں موٹیل کا نقشہ ہے اور
کام کی چیز ہے۔"
"تمہیں اس کی کیا ضرورت پیش آ گئی؟ لندن میں
آج ہماری آخری رات ہو گی۔"
"نقشہ دیکھ کر میں یہ فیصلہ کرنے کی کوشش کر رہی
تھی کہ آج شام کو راما کا روزبی کو کس طرف نکلنے کی دعوت
دی جائے۔" اس نے دوبارہ مسہری پر چڑھ کر جواب دیا۔
"اس کے لیے اتنی عرق ریزی کی کیا ضرورت تھی؟
ہر موٹروے کچھ دیر کے بعد مضافاتی ویرانوں میں جا نکلتی
ہے۔ اس کا مطلب ہے کہ تم نے ابھی تک اس سے بات
نہیں کی۔"
وہ میرے آخری سوال کو نظر انداز کرتے ہوئے
بولی "برائٹن بیچ یہاں کا مشہور ساحلی علاقہ ہے۔ اسے
ٹیمس نامی سڑک کرویڈن اور گیٹ وک کے راستے وہیں
ختم ہو جاتی ہے۔"
"حیرت ہے کہ اتنی مغز زنی کے بعد تم نے ایسا
احمقانہ فیصلہ کیا ہے۔" میں نے منہ بنا کر کہا "شاید تمہیں علم
نہیں کہ اس ساحل کا ایک حصہ ننگوں کے کلب کے لیے
مخصوص ہے جہاں مرد اور عورتیں مادرزاد حالت میں سمندر
کی لہروں اور سورج کی تمازت سے لطف اندوز ہوتی
ہیں۔ ان تماشوں کی وجہ سے یہ علاقہ نظریں سینکنے والے
سیاحوں میں بہت مقبول ہے۔ ایسی بھیڑ بھاڑ کی جگہ
ہمارے لیے موزوں نہیں رہے گی۔"
"میں لندن کی گلی کوچوں سے خوب واقف ہوں
لیکن مضافات کے بارے میں زیادہ باخبر نہیں ہوں۔"
اس نے کھلے دل سے اعتراف کیا "یہ بھی آج ہی سن رہی
ہوں کہ برائٹن پر ننگوں کا کوئی کلب بھی ہے۔"
"حیرت ہے کہ تم اتنی معصوم اور بے خبر ہو۔" میں
نے استہزائیہ لہجے میں کہا "ایسی باتیں تو پہلی بار لندن
آنے والوں کو بھی معلوم ہوتی ہیں۔"
"اگر برائٹن بیچ موزوں نہیں ہے تو پھر کدھر جانا
مناسب رہے گا؟" ویرا نے پوچھا۔
"لندن سے شمال کی طرف چلی چلو۔ اس کے لیے
موٹروے ایم ون سب سے بہتر رہے گی۔"
ویرا دوبارہ نقشے پر جھک گئی۔ شاید وہ ایم ون کا
جائزہ لے رہی تھی۔
برطانیہ میں موٹرویز بہت منصوبہ بندی کے ساتھ
بنائی گئی ہیں۔ ہر شاہراہ دو رویہ ہے جس کے درمیان میں
لگی ہوئی آہنی رکاوٹوں کی وجہ سے کہیں بھی واپس گھومنا
ممکن نہیں ہے۔ ایک مرتبہ موٹروے پر چڑھ آنے کے بعد
اس پر سے مخصوص نکاس کے ذریعے ہی اترا جا سکتا ہے۔
ان موٹرویز کو کہیں بھی کوئی سڑک کراس نہیں کرتی۔ سڑک
کے اطراف میں واقع آبادیوں کو ملانے والی سڑکیں نکاس
یا ایگزٹ سے ملی ہوئی ہیں یا پھر اوپر سے گزرتی ہیں۔
راستے میں مسافروں کی سہولت کے لیے بنے ہوئے
سروس ایریاز میں ریستوران، بار، پٹرول پمپ، اسٹور اور
غسل خانے وغیرہ قائم ہیں۔ دونوں طرف کے مسافروں
کی سہولت کے لیے سڑک پر بالائی پل بنا کر یہ بندوبست
کیا گیا ہے کہ مسافر سڑک عبور کر کے دوسری طرف واقع
سہولتوں سے استفادہ کر سکیں۔
سرسبز دیہی علاقوں میں جہاں مویشی پالے جاتے
ہیں اور چراگاہوں میں پھرتے رہتے ہیں وہاں موٹروے
کے کناروں پر ایسی باڑھ لگائی گئی ہے کہ مویشی سبزہ
زاروں سے اتر کر سڑک پر نہ آ سکیں اور ٹریفک کی روانی
میں رکاوٹ کا سبب نہ بنیں۔

اپنے جائزے سے فارغ ہو کر ویرا نے پھیلا ہوا نقشہ تہہ کیا اور فون کی طرف متوجہ ہو گئی۔

اس نے کاسیم پر زلما کا روزانہ نمبر ملا کر ویرا نے صرف ایک ہی فقرہ ادا کیا جو میرے لیے ناقابل فہم تھا۔ دوسری طرف کی بات سننے کے بعد اس نے فون بند کر دیا۔

اس مختصر سی گفتگو پر میرے دل میں تجسس جاگ اٹھا مگر میرے کچھ پوچھنے سے پہلے ہی ویرا نے کہا۔ "اس وقت اس کی بیوی گھر پر نہیں ہے۔ اسے اندازہ کر کے وہ خود ہی مجھے فون کرے گا۔"

"ایسا نہ ہو کہ فون کی گھنٹی کے بجائے وہ تمہارے دروازے پر ہی آ پہنچے۔" میں نے خدشہ ظاہر کیا۔

"آئے گا اگر ایسا ہوتا تو وہ تمہارے بارے میں ضرور پوچھتا۔ وہ فون ہی کرے گا۔"

"تمہارا کہنا ہے کہ زلما کا اصلی کاروبار ... مافیا کے ایک ڈان کا بیٹا ہے؟" چند لمحوں کے توقف کے بعد میں نے پر خیال لہجے میں ویرا سے پوچھا۔

"میرے کہنے سے زیادہ حقیقت بھی یہی ہے۔" وہ مسکراتے ہوئے بولی۔

"پھر وہ اب تک تمہارے بارے میں اتنا بے خبر کیوں ہے؟" میں نے سوال کیا۔

"تم کس بے خبری کی بات کر رہے ہو؟"

"وہ اب تک تمہیں سیکا ہی سمجھ رہا ہے۔ اسے آج تک یہ پتا نہیں چل سکا کہ سیکا کے روپ میں اس سے ملنے والی ویرا الفیلڈ تھی۔ اس جیسے آدمی کے لیے یہ معلوم کرنا مشکل نہیں تھا۔"

"معلوم تو اسی وقت کرتا جب اسے شبہ ہوتا کہ میں دوہری زندگی گزار رہی تھی۔ اس زمانے میں کسی کو علم نہیں تھا کہ میں ویرا الفیلڈ ہوں۔"

کچھ دیر تک کمرے میں خاموشی رہی۔ میں سوچ رہا تھا کہ زلما کا ... اپنی بیوی کے مقابلے میں خاصی جابر طبیعت کا مالک معلوم ہوتا تھا۔ اسے اپنی بیوی کو ہوٹل کے ... سے رخصت کر کے ویرا سے رابطہ کرنے میں

"تم مجھے اس کے ساتھ سیزر پہچانے کا مشورہ دے رہی ہو مگر تم نے اب تک یہ نہیں بتایا کہ تمہارا کیا ارادہ ہے؟" آخر میں نے ہی چند منٹ تک رہنے والی فضا میں پھیلا ہوا سکوت توڑا۔

"ویسے تو میں سیزر کا صرف ایک ہی مقصد ... ہے۔" میں نے سرد لہجے میں کہا۔

"میرا اندازہ میں لگا ہی چکی ہوں ... جانتی ہو لیکن یہ قدم اٹھانا ... صرف آج رات تک کے لیے ہی اٹھایا جا سکتا ہے۔ کل صبح وہ یورپ شہر کی ... تب بھی اسے ہمارا سراغ نہیں مل سکے گا۔"

"زلمی صاحب بہت زیادہ خطرناک ہو جاتے اور وہ تو ویسے ہی بہت کینہ پرور آدمی ہے۔ چند دن قبل تم کو کھو دینے کی خلش تمہیں دوبارہ دیکھتے ہی اس کے دل میں پوری شدت سے تازہ ہو گئی ہے اور تمہیں حاصل کرنے کے لیے مجھے مار ڈالنے پر بھی آمادہ ہے۔ اگر اس بار ہم اسے جل دے کر نکل گئے تو اس کی جھنجلاہٹ بالکل فطری ہوگی کہ بدلہ لینے کے لیے سب کچھ بھول کر ہم دونوں کی تلاش میں لگ جائے۔ میں اسے چھوڑنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا۔"

وہ خاموشی سے میری بات سنتی رہی پھر تائید کے انداز میں بولی۔ "پہلے اس نے صرف تمہیں دیکھا تھا لیکن اب تم کو بھی پہچانتا ہے۔ ہمارے موجودہ کوائف اسے ہوٹل کے ریکارڈ سے مل سکتے ہیں۔ اگر وہ لندن میں ڈان ... کے آدمیوں سے مل بیٹھا تو واقعی بہت کچھ معلوم کر لے گا۔"

"ہم اب مزید خطرات مول نہیں لے سکتے۔ زلما کا قصہ یہیں ختم ہونا ضروری ہے۔"

"تم ٹھیک ہی کہہ رہے ہو۔ مافیا کے ایک بااثر ڈان کا بیٹا ہونے کی وجہ سے اس کا دماغ بہت خراب ہے۔ روم میں بھی ہر ایک اس سے بچنے کی کوشش کرتا تھا۔ یہ جانتی تھی کہ اس کے منہ لگنے والے پر اسرار حالات میں جلد ہی غائب ہو جاتے ہیں یا پھر کسی حادثے میں زندگی بھر کے لیے معذور ہو جاتے ہیں۔ اس جیسے سفاک دشمن کو ڈھیل نہیں دی جا سکتی۔"

"میں نے بھی بہت سوچ کر ایک فیصلہ کیا تھا اور
یقیناً اس پر قائم ہوں۔"
"اگر میں اس کے ساتھ نکل گئی تو تم ہمارا ساتھ کیسے
دو گے؟" ویرا نے پوچھا۔
"تم اس کے ساتھ جاؤ گی۔ پروگرام کے مطابق مجھے
ڈیزی کے ذریعے مقررہ مقام پر پہنچ کر تمہارا
انتظار کروں گا۔ موقع ملتے ہی ہم دونوں اس سے
چھٹکارا حاصل کر کے لوٹ آئیں گے۔"
"تمہاری یہ تجویز قابل عمل نہیں ہے۔" ویرا نے
فیصلہ صادر کر دیا۔ "اس منصوبے پر اسی صورت میں عمل کیا
جا سکتا ہے جب سارا علاقہ ہم دونوں کا دیکھا بھالا ہوتا۔
ہو سکتا ہے کہ تم ایم ون کے مضافاتی علاقوں سے واقف ہو
مگر میں اس معاملے میں بالکل کوری ہوں۔ پھر تمہیں راما کا
کے ساتھ نے کر یہاں جانا ہے۔ میں نے اسے ہی کیا خاص
سمت میں چلنے پر مجبور کیا تو وہ چوکنا ہو جائے گا۔"
راما کا ایک بہت بڑے مجرم کا بیٹا تھا اور مجرم بھی اپنا
باپ پیشے کے اظہار میں ایک شان محسوس کرتا تھا۔ اسے
پیدائشی طور پر خطرات کو بھانپ لینے کی صلاحیت حاصل
ہونی چاہیے تھی۔ وہ ویرا کو لے کر اپنی مرضی کے کسی راستے
پر نکل پڑتا تو میرا اس کا تعاقب کرنا ناکام ہو سکتا تھا۔
"تمہاری بے خبری کی وجہ سے شبہ ہونے کا امکان
ہے۔" میں نے پرتشویش لہجے میں کہا۔
"جب ہم نے اسے ختم کرنے کا فیصلہ کر ہی لیا ہے
تو اس کے لیے تمہیں کسی ضرورت ہی نہیں رہتی۔ یہ کام
میں خود بھی بآسانی انجام دے سکتی ہوں۔ تمہارے نکلنے کی
ضرورت نہیں۔"
"جسمانی طور پر وہ تم سے بہت مضبوط ہے۔" میں
نے اس کی آنکھوں میں دیکھتے ہوئے کہا۔ "اگر تمہارا وار
اوچھا رہا تو تم خود سمجھ سکتی ہو کیا ہوگا۔"
"میں اس سے کشتی لڑنے کا کوئی ارادہ نہیں رکھتی۔
گولیوں کا بھرا ہوا ریوالور ہمارے پاس موجود ہے۔ بارود کی
تھیلی کے ذریعے دس برس کا بچہ بھی بڑے سے بڑے شہ
زور کو زیر کر سکتا ہے۔"
"مگر پھر بھی میں ناکامی کا کوئی خطرہ مول نہیں لینا
چاہتا۔ تم دونوں کے آگے پیچھے میرا موجود رہنا نہایت
ضروری ہے۔" میں نے اصرار کیا۔ "اس کے جانے کے
ساتھ اس کی لاش کو کسی ایسی جگہ ٹھکانے لگانا ہوگا جہاں وہ
کم از کم ایک دو روز تک کسی کی نظروں میں نہ آ سکے۔"
"اس وقت میرا ذہن تیزی سے کام کر رہا ہے۔ یہ
سب تم مجھ پر چھوڑ دو۔" یہ کہتے ہوئے ویرا کی آنکھوں میں
چمک سی پیدا ہوئی۔ "سب کچھ اسی طرح ہوگا جیسا تم
چاہتے ہو۔"
میں اس بارے میں اس سے کوئی سوال نہیں کر سکا
کیونکہ اسی وقت فون کی گھنٹی بج اٹھی۔
ریسیور اٹھاتے ہی ویرا نے مجھے آنکھ ماری اور پھر
نرم اطالوی زبان میں بولنے لگی۔
میری توقع کے مطابق راما کا نے اپنی بیوی سے
پیچھا چھڑانے میں زیادہ دیر نہیں لگائی تھی۔
ویرا اور راما کا کی گفتگو ہوتی رہی اور مجھے ہیم گن یاد
آنے لگی۔ ہمارا وہ ہتھیار کوئی شور یا آواز پیدا کیے بغیر پلک
جھپکتے میں دشمن کو موت کے گھاٹ اتارنے کے لیے لاجواب
تھا۔ ویرا کے پاس کینیڈا کا ریوالور ضرور موجود تھا مگر وہ بے
آواز نہیں تھا۔ اس کے فائر کی گونج ویرا کو مصیبت میں ڈال
سکتی تھی۔
اطالوی زبان میرے لیے اجنبی تھی لیکن ویرا کے
لب و لہجے کو میں خوب سمجھتا تھا۔ وہ اپنے دوست نما دشمن کو
بہت کامیابی سے شیشے میں اتار رہی تھی۔
ان دونوں کی باتیں کافی دیر تک جاری رہیں۔ فون
بند کر کے ویرا میری طرف متوجہ ہوئی تو اس کے چہرے پر
گہری سنجیدگی چھائی ہوئی تھی۔ میں چونکے بغیر نہ رہ سکا۔
"تم نے اسے راستے سے ہٹانے کا بالکل صحیح فیصلہ
کیا ہے۔" ویرا بولی۔ "وہ ہماری توقع سے کہیں زیادہ تیزی
سے کام لے رہا ہے۔ تمہارے اغوا کے لیے مافیا کے
دو کارندے اس وقت ہوٹل میں منڈلا رہے ہیں۔ راما کا
انہیں تمہاری شناخت کرائے گا اور وہ اپنا کام شروع
کر دیں گے۔"
"اوہ!" میں تشویش زدہ انداز میں اپنے ہونٹ سمیٹ
کر رہ گیا۔ وہ خبر سنتے ہی میرے بدن میں سنسنی کی ایک

لہری دوڑ گئی تھی" کیا پیا ہی نے بتایا ہے؟"

"ہاں فون کرتے ہی اس نے دو باتیں جاننی چاہی تھیں، اول یہ کہ میں نے اس کے بارے میں تمہیں کیا بتایا ہے اور دوم یہ کہ مجھے طلاق دینے کے بارے میں تم کیا کہتے ہو۔"

"تمہارا جواب اس کے لیے حوصلہ افزا ہی رہا ہوگا؟" میں نے پوچھا۔

"غنیمت ہے کہ میرا جواب زیادہ حوصلہ افزا نہیں تھا۔ میں نے اسے بتایا کہ میرے شوہر کے لیے وہ میرا ایک پرانا دوست ہے اور یہ کہ طلاق کے معاملے میں اسے چند روز انتظار کرنا ہوگا۔ میں موقع محل دیکھ کر ہی کسی بہانے سے اپنے شوہر سے علیحدگی کی بات کروں گی۔ انتظار کے ذکر پر اس نے مشتعل ہو کر خود ہی اپنا راز اگل دیا۔ اب تمہیں بہت محتاط رہنا ہوگا۔"

"مجھے پوری تفصیل بتاؤ۔" میں نے بے چینی سے کہا" اگر اس ہوٹل میں خطرہ پیدا ہو گیا ہے تو ہم اسی وقت کہیں اور منتقل ہو سکتے ہیں......"

"فی الحال اس کی ضرورت نہیں۔ میں نے بات سنبھالنے کی پوری کوشش کی ہے۔" وہ جلدی سے بولی" وہ بھڑک کر کہہ بیٹھا کہ اب وہ ایک دن بھی انتظار نہیں کرے گا۔ اس نے ڈان روزینی کی اجازت سے مافیا کے دو آدمی ہوٹل میں طلب کر لیے ہیں جو کسی بھی وقت تمہیں اٹھا لے جائیں گے اور تم نہ مانے تو تشدد کے ذریعے تم سے طلاق کے کاغذات پر دستخط لے لیے جائیں گے۔ میں نے یہ سنتے ہی اپنا پلان بدل دیا اور نرمی سے اسے سمجھایا کہ اس وقت وہ سسلی میں نہیں، لندن میں ہے۔ جب میں اس کے ساتھ ہوں تو اس کو جوش یا عجلت میں کوئی خطرہ مول لینے کی ضرورت نہیں۔ میں خود اپنے شوہر سے خوش نہیں ہوں۔"

"اس وقت تمہارا یہی جواب اسے ٹھنڈا کر سکتا تھا۔" میں نے بے ساختہ کہا۔

"اگر میرا اندازہ غلط نہیں تو وہ مافیا والوں کو واپس بھیج دے گا۔ شام کو وہ ہم دونوں کو اپنی گاڑی میں لندن کے مضافات کی سیر کرانے لے جائے گا۔"

"پہلے وہ میرے اغوا پر تلا ہوا تھا اور اب سیر کرانے لے جائے گا۔ یہ بات میری سمجھ میں نہیں آئی۔" میں نے الجھن آمیز لہجے میں کہا۔

ویرا کے ہونٹوں پر افسردہ سی مسکراہٹ بکھر گئی" میں نے اسے پیشکش کی ہے کہ اسے تمہارے ساتھ زبردستی کرنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ تم گھومنے پھرنے کے شوقین ہو۔ میں تفریح کے بہانے کسی بھی وقت تمہیں اس کے ساتھ باہر لے جا سکتی ہوں۔ اس نے خود ہی آج شام کا وقت تجویز کیا جو میں نے مان لیا۔ اس ترکیب سے تمہاری یہ خواہش پوری ہو گئی کہ اس کے انجام میں ہم دونوں شانہ بشانہ ہیں۔"

"یہ نہ بھولو کہ بات ڈان روزینی تک پہنچ چکی ہے۔ اس کے آدمی اس کا پیچھا کریں گے۔ ایسا ہوا تو اسے ٹھکانے لگانے کے بعد ہم بری طرح پھنس سکتے ہیں۔"

"نہیں، مجھے پورا یقین ہے کہ ایسا نہیں ہوگا۔" ویرا نے پر اعتماد لہجے میں کہا" شام کو اس کا کوئی آدمی اس کی گاڑی کا پیچھا نہیں کرے گا۔ اسے خوشی ہوگی کہ اب وہ اپنے باپ کے آدمیوں کی مدد لیے بغیر خود ہی اپنا یہ معاملہ نمٹا لے گا۔ ڈان روزینی کو اس نے اپنے عناد کا کوئی پس منظر نہیں بتایا تھا۔ اس سے صرف اتنی اجازت لی تھی کہ وہ ضرورت پڑنے پر اس کے ایک دو آدمیوں سے کوئی کام لے سکے۔"

اس کی دی ہوئی دلیل اس کے لہجے کے اعتماد سے میل نہیں کھا رہی تھی۔ میں نے اس کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر سرد لہجے میں کہا" تم کوئی بات چھپانے کی کوشش کر رہی ہو۔"

"کسی کسی وقت تم سے سچ چھپانا بہت مشکل ہو جاتا ہے۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر کسی بحث کے بغیر بولی "وہ مجھے تکلیف دہ باتیں ہیں۔ ان کا دہرایا نہ جانا ہی اس وقت بہتر ہوگا۔"

"یہ تم مجھ سے کہہ رہی ہو......؟ اب تک تم کھل کر ہر بات مجھے بتاتی رہی ہو۔ اب میرے یا تمہارے لیے کوئی بات تکلیف دہ نہیں ہونی چاہیے۔ میرے لیے سب سے اذیت ناک بات یہ ہے کہ اسی ہوٹل کی چھت کے نیچے

ایک ایسا درندہ موجود ہے جو تمہاری مرضی کے خلاف خود کو تمہارے سر پر مسلط کرنے پر تلا ہوا ہے اور میں اپنی مصلحتوں کی وجہ سے اسے برداشت کرنے پر مجبور ہوں۔

"تمہیں یہ باتیں سن کر دکھ ہوا ہو گا۔ میں خود بھی تصور نہیں کر سکتی تھی کہ کبھی مخلص اور سچی دل سے ہی مجھے تمہارے بارے میں ایسی باتیں کرنی پڑیں گی مگر اس وقت بھی حالات کے شکنجے میں بے بس تھی۔ اچھا ہی ہوا کہ میری اور اس کی گفتگو اطالوی زبان میں ہو رہی تھی......"

"اگر ان باتوں کا تعلق میری ذات سے ہے تو ان وضاحتوں کو بھول کر وہ باتیں بتا ڈالو۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا...... "میں اندھیرے میں رہنا پسند نہیں کروں گا۔"

[illegible] عجیب سی نظروں سے میری طرف دیکھتی رہی پھر دھیرے سے بولی "وہ آج شام تمہارے اغوا کے بعد تمہیں [illegible] کا منصوبہ بنائے بیٹھا ہے......"

میں بے اختیار ہنس پڑا "اور تم یہ بات بتاتے ہوئے اس طرح جھجک رہی تھیں جیسے تم نے اس کے ساتھ مل کر واقعی مجھے مار ڈالنے کا ارادہ کر لیا ہو۔"

"اسے ٹٹولنے کے لیے مجھے اس کی ہاں میں ہاں ملانی پڑ رہی تھی۔ وہ خوش تھا کہ اب وہ اپنے رقیب کو اپنے باپ کے آدمیوں کی مدد کے بغیر خود مارے گا۔ اس کی وحشیانہ فطرت اور اس خوشی کی بنا پر مجھے پورا یقین ہے کہ شام کو تم دونوں کا پیچھا نہیں کیا جائے گا۔"

"ہاں۔ اب یہ بات قابل فہم معلوم ہوتی ہے۔ تم اس کے ارادے کا ذکر نہ کرتیں تو میری بے خبری کی وجہ سے وہ اپنے مقصد میں کامیاب بھی ہو سکتا تھا۔"

"میں اسے کسی قیمت پر ایسا موقع نہ دیتی۔" وہ تڑپ کر بولی۔

"[illegible]

[illegible] رہی۔ وہ گاڑی میں سوار ہوتے ہوئے میرے پہلو میں کوئی زہریلی سوئی گھونپ کر بھی تو میرا کام تمام کر دے تو تم کیا کر سکو گی؟"

"یہ خطرہ تو اب بھی موجود ہے۔" اس نے جھرجھری [illegible] سے کہا۔ وہ واقعی پھرتی کر سکتا ہے۔

"نہیں، اب یہ خطرہ بہت کم ہو گیا ہے، میں اس کے مکروہ عزائم سے باخبر ہونے کے بعد اب پہلے سے زیادہ چوکنا رہوں گا۔ اس کے ہاتھوں پر نظر رکھوں گا۔ اگر اس نے ریوالور یا کوئی تیز دھار آلہ استعمال کرنے کی بات کی ہوتی تو ان میں سے کوئی احتیاط ممکن نہیں تھی۔"

میں محسوس کر رہا تھا کہ جوں جوں ہماری لندن سے روانگی کا وقت قریب آ رہا تھا، صورت حال کشیدہ ہوتی جا رہی تھی۔ پچھلی رات ناگہانی طور پر راناکا کسی آسیب کی طرح سامنے آ گیا۔ غنیمت یہ تھا کہ ویرا کی دانش مندانہ حکمت عملی کی وجہ سے مافیا کے ان دونوں کارکنوں سے جان چھوٹ گئی تھی جو میرے اغوا کی نیت سے ہوٹل میں پہنچے ہوئے تھے۔ اب ہمارے سامنے صرف ایک ہی حریف رہ گیا تھا جو شاید شام تک کا مہمان تھا۔

ویرا نے راناکا کو بتا دیا تھا کہ وہ اپنے ایک پرانے دوست کے طور پر مجھ سے اس کا ذکر کر چکی ہے اور پھر شام کو ہمیں اس کے ساتھ ایک خوب صورت تفریح کے لیے بھی نکلنا تھا۔ میں نے ویرا کو مشورہ دیا کہ اسے مزید اعتماد میں لینے کے لیے وہ اسے کمرے میں بلوا بھیجے۔ اس طرح میرا اور اس کا براہ راست تعارف ہو جاتا اور میں قریب سے اس کا جائزہ بھی لے لیتا مگر ویرا نے میری وہ تجویز سختی سے مسترد کر دی۔

راناکا اس سے طلاق کے بارے میں بہت تحمل کے ساتھ بات چیت کر چکا تھا لیکن ویرا کے پوچھنے پر بھی اس نے اپنی بیوی کے بارے میں ایک لفظ تک نہیں بتایا تھا۔ ہم دونوں کو یہ اندازہ ہو چکا تھا کہ راناکا نے ویرا کے معاملے کو اپنی بیوی سے پوشیدہ رکھا ہوا تھا اور شاید شام کی سیر کے لیے بھی اس نے کوئی بہانہ سوچا ہوا تھا۔

ہوٹل میں جاری اس [illegible] ہماری سرگرمیاں [illegible] جا رہی تھیں۔ [illegible] حریفوں کے سوا کسی چوتھے کو اس قصے کی ہوا نہیں لگی تھی۔ ان حالات میں راناکا کا ہمارے کمرے میں آنا جانا مناسب نہیں تھا کہ اس کی یکایک گمشدگی کے بعد کسی کی [illegible] توجہ ہماری طرف مبذول نہ ہو سکے۔

"یہ میرے لیے ہم سے زیادہ بے چین ہے۔" ویرا نے مسرور لہجے میں کہا۔

"اور رقابت کی یہ جنگ جیتنے کے لیے پوری تیاری کے ساتھ آیا ہے۔ گہرے نیلے سوٹ میں خاصا شاندار لگ رہا ہے۔ گاڑی بھی تمہارے شایان شان لایا ہے۔"

ویرا زبان سے کچھ کہے بغیر مجھے گھور کر رہ گئی۔

راما کا نے اپنی کار کے قریب بہت تپاک سے ہمارا استقبال کیا۔ اندرونی مسرت سے اس کا چہرہ دمک رہا تھا۔ ویرا سے گرم جوشی سے ہاتھ ملانے کے بعد اس نے مسکرا کر مجھے ہیلو کہا اور مصافحہ کرتے ہوئے اتنی طاقت کا مظاہرہ کیا کہ میں تیار ہونے کے باوجود اپنے قدموں پر بل کر رہ گیا۔

میں خود کو اس کے لیے آسان شکار ثابت کرنے کے موڈ میں تھا اس لیے میں نے جواب میں طاقت کا اظہار کرنے کے بجائے نرمی سے اپنا ہاتھ واپس کھینچ لیا۔

میں خاموشی سے عقبی نشست پر بیٹھ گیا۔ ویرا نے پینجر سیٹ سنبھال لی۔ ویرا کا دروازہ بند کرنے کے بعد راما کا پھرتی سے گھوم کر ڈرائیونگ سیٹ پر پہنچا اور فوراً ہی انجن چلا دیا۔

کار کے طاقت ور انجن کی دبی دبی اور مربوط غراہٹ اس وقت میرے کانوں کو بہت بھلی لگ رہی تھی [illegible] ویرا کو میرے [illegible] کا دشمن بنا تھا۔

ایک خونی بچھو [illegible] کے ساتھ کار کے حرکت میں آتے ہی راما کا کی زبان بھی چل پڑی۔

کار کی رفتار زیادہ تیز نہیں تھی کیونکہ سڑکوں پر ٹریفک بہت زیادہ تھا مگر پھر بھی شہر کا بارونق اور پر ہجوم حصہ تیزی کے ساتھ گزرنے لگا۔ اس وقت میری توجہ باہر سے زیادہ ان دونوں پر مرکوز تھی جو میرے آگے والی نشستوں پر موجود تھے۔

پھر ویرا اچانک ہی گردن گھما کر اردو میں مجھ سے مخاطب ہوئی۔ "یہ اپنی بیوی سے کل تک واپسی کا عذر کر کے آیا ہے۔ ہر کام آسان ہوتا چلا جا رہا ہے۔"

"مجھے بھول کر اسی کو بہلائے رکھو۔ وہ مشتعل ہو گیا تو کہیں حادثہ کر بیٹھے گا۔"

"اس نے خود ہی کہا ہے کہ میں تمہیں نظر انداز کروں ورنہ تم راما کا کی طرف سے بدگمان ہو جاؤ گے۔" اس نے مجھے آنکھ مار کر کہا۔

"جب دو حریف ایک دوسرے کو زیادہ مہمان سمجھنے لگتے ہیں تو ایسی ہی ستم ظریفیاں وجود میں آتی ہیں۔" میں نے لہجے سے کوئی خوشی ظاہر کیے بغیر کہا "یہ پوچھا کہ میرے بارے میں اس نے کیا سوچا ہے؟"

"لیک ڈسٹرکٹ کے حسین علاقے میں کوئی مار کر تمہاری لاش کسی جھیل میں پھینکنے کا ارادہ کر کے آیا ہے۔ اب دیکھنا ہے کہ آگے کیا ہوتا ہے۔ میں بتاؤں تو کیا تم بہت خوش ہو رہے ہو۔"

"ایسے دلفریب علاقے میں موت پر کون خوش نہ ہوگا!" میں نے دھیرے سے کہا "ہمیں واپس بھی آنا ہے۔ بورڈ نے پر آنے کے بعد کہیں اسے نیچے لے جا کر دنیا میں وہ علاقہ دیکھنا چاہتا ہوں۔"

ویرا دوبارہ راما کا کی طرف متوجہ ہو گئی جو بہت دھیمے سر میں سیٹی پر کوئی دھن الاپ رہا تھا۔

راما کا نے اپنا پروگرام بہت سوچ سمجھ کر بنایا تھا۔ ایک لمبی ڈرائیو کے بعد وہ لیک ڈسٹرکٹ کی رومان پرور فضاؤں میں کسی دلکش بھالی جگہ پر مجھ سے چھٹکارا حاصل کرتا پھر ویرا کے ساتھ جائے واردات سے محفوظ فاصلے پر کسی ہوٹل میں رات بسر کرتا۔ اپنی کامیابی پر دل کھول کر جشن مناتا اور اگلے دن واپس لوٹ جاتا۔

[illegible] میرے ذہن میں ایک خیال نے بچھو کی طرح ڈنک مارا۔ راما کا نے ویرا [illegible] بیوی سے علیحدگی کے بارے میں ایک لفظ بھی نہیں [illegible] تھا۔ شاید اسے بھی ویرا سے شادی کرنے کی شاید شدید آرزو نہیں تھی۔ اب تو خواہش بس اتنی تھی کہ وہ ویرا سے روم میں ہونے والی اپنی توہین کا انتقام لے سکے۔

وہ اندر سے انتقام کی آگ میں جل رہا تھا اور اس آگ کے سرد ہونے کی ایک ہی صورت تھی کہ ویرا اس کے خلوت کدے میں اس کی آرزوؤں کی تکمیل پر آمادہ ہو جائے۔ اس نے یہ اندازہ لگا لیا تھا کہ ویرا شادی کے بغیر اسے اپنے قریب بھی نہیں آنے دے گی۔ اس مقصد

تو دور کرنے کے لیے اس نے شادی کا ڈراما رچانے کا ارادہ بھی کر لیا اور ویرا کو بھی اس پر مجبور کرنے لگا۔

یہاں وہ ویرا کی بھرپور اداکاری سے دھوکا کھا گیا۔ ویرا کی طرف سے میرے اغوا میں اعانت کی تجویز کو اس نے مکاری سے قتل کے ارادے میں بدل دیا۔ ایک بار وہ مجھے ٹھکانے لگا دیتا تو ویرا اس کے سامنے بے بس ہو جاتی۔ راما کا اس سے شادی کیے بغیر اپنا انتقام لے سکتا تھا اور ویرا اس ظلم کے خلاف کہیں زبان نہیں کھول سکتی تھی کیونکہ میرے قتل میں وہ خود بھی راما کا کی شریک کار ہوتی۔

اس نے اپنی ازدواجی زندگی میں کوئی بگاڑ پیدا کیے بغیر انتقام کی آگ سرد کرنے کے لیے بہت چالاکی سے اپنا آخری منصوبہ بنایا تھا۔ وہ بدنصیب اس بات سے بے خبر تھا کہ اس کا بچھایا ہوا جال آخر کار اسی کی گردن کا طوق بننے والا تھا۔

میں وہی سب سوچتا اور اندر ہی اندر کھولتا رہا۔ حقیقت یہ تھی کہ وہ اس وقت تک ویرا کا بال بھی بیکا نہیں کر سکا تھا مگر میں یہ سوچ سوچ کر کھول رہا تھا کہ ویرا سے باتیں کرتے ہوئے راما کا کے دل میں اس کے بارے میں کیسے کیسے مکروہ اور رذیل خیالات سر ابھار رہے ہوں گے۔

شہر کے مرکزی علاقے سے نکلنے کے بعد سڑکوں پر ٹریفک مزید بڑھ گیا۔ راستے میں جابجا کئی علاقائی بازار آئے اور گزر گئے۔ آخر کار کافی دیر بعد راما کا کی گاڑی موٹر وے پر آ گئی۔

موٹر وے بہت وسیع اور یک طرفہ تھی لیکن پہلے جنکشن کے بعد سڑک پر گاڑیوں کی کثیر تعداد رواں تھی۔ یہ سب غالباً وہ لوگ تھے جو کاروبار یا ملازمت کے لیے اہم دن کے مضافات سے روز لندن آتے جاتے تھے۔ گاڑیوں کے اس سیل رواں کا نظم بہرحال مثالی تھا اور تمام ڈرائیور ہارن بجانے یا بے صبری کا کوئی مظاہرہ کیے بغیر سکون سے اپنی اپنی قطار میں چلے جا رہے تھے۔

”اس کے پاس کوئی زہریلی سوئی وغیرہ نہیں ہے۔“ ویرا اچانک دوبارہ مجھ سے مخاطب ہوگئی ”تمہارے مارنے کے لیے یہ بھی وہی ہتھیار لایا ہے جو ہم لیے پھر رہے ہیں۔“

”مجھ سے نجات حاصل کرنے کے بعد یہ تمہارے ساتھ رات کہاں بسر کرے گا؟“

”اپنے ذہن میں سے بیہودہ باتیں جھٹک دو۔“ ویرا ہموار آواز میں بولی ”میں تمہارے چہرے سے دیکھ رہی ہوں کہ تم بہت کچھ سوچ رہے ہو۔ ایسی باتوں پر خود کو ہلکان مت کرو جو ہونے والی نہیں ہیں۔ سب ہوٹل سے بہت کچھ سوچ کر نکلا ہے لیکن تمہیں معلوم ہے کہ ہونا کچھ اور ہی ہے۔“

”میں کچھ نہیں سوچ رہا۔“ میں نے جواب دیا ”بس اس کے وجود سے گھن آ رہی ہے۔“

”کہو تو میں اگلے ایگزٹ پر ہی گاڑی مڑوا لوں۔“ ویرا پریشان ہو رہی تھی۔

”ابھی چلنے دو۔ ذرا دھند لکا ہو جائے تو سوچوں گا۔ تم میری فکر مت کرو۔“

اچانک راما کا نے پرجوش لہجے میں کچھ کہا۔ ویرا نے اس کے مترجم کا فرض ادا کرتے ہوئے بتایا ”الو کا پٹھا کہہ رہا ہے کہ لیک ڈسٹرکٹ دیکھ کر تمہارے شوہر کا دل خوش ہو جائے گا۔ سفر ذرا لمبا ہے لیکن دوسرے ایگزٹ کے بعد بھیڑ کم ہوگی تو رفتار بڑھانے کا موقع مل جائے گا۔“

اس وقت تک ہم پانچ یا چھ ایگزٹ سے گزر چکے تھے۔ میں نے جواب دیا ”اگر اسے دلچسپی ہے تو اسے منزل کا شوق پورا کرنے دو۔ غلط ہو رہا ہے بعد میں ابھی۔ سی پی کی بجائے ٹھنڈے بئیر کا ایک گلاس پینا چاہتا ہوں۔“

ویرا نے اس کے لیے میرے پیغام کا ترجمہ کیا اور اس کا جواب سن کر بولی ”وہ تمہاری خواہش سن کر خوش ہوا ہے۔ تمہیں مارنے سے پہلے بیئر پلانے کا آئیڈیا اسے پسند آیا ہے۔“

”یہ آنے والا وقت بتائے گا..... جب یہ موٹر وے سے اترے تو یہ گاڑی چلانے کا شوق ظاہر کر کے تم اس کی جگہ لے لینا۔“

گاڑی سبک رفتاری سے ہموار سڑک پر دوڑتی رہی۔ مطلع پہلے ہی ابر آلود تھا۔ رفتہ رفتہ ہر طرف کالی

ایک دشمن کے لیے تیسرے ہتھیار کی بے تابانہ تلاش اس وقت مایوسی میں بدل گئی جب میری انگلیوں نے ڈوریوں کے بجائے سیٹ کور میں الاسٹک محسوس کیا۔

کار اس وقت آبادی سے تقریباً باہر آچکی تھی۔ سڑک کے دونوں طرف تاحد نظر تاریکی کا راج تھا۔ اس مکمل اندھیرے میں کہیں بھی روشنی کے آثار نظر نہیں آرہے تھے۔ میرے صبر کا پیمانہ لبریز ہوگیا۔

"کیا سوچ رہے ہو؟" ویرا نے میری طرف مڑے بغیر اردو میں پوچھا "اس کی چھیڑ چھاڑ اب میرے لیے ناقابل برداشت ہوتی جارہی ہے۔"

میں ویرا کے مخاطب ہونے سے پہلے ہی اپنی اندرونی جیب میں سے گیتا کا ریوالور نکال چکا تھا اور اس کی سرد آہنی نال میری گرفت میں تھی۔

میں نے کار کی تاریک کیبن میں اپنا ہاتھ بلند کرکے ریوالور کا دستہ پوری قوت سے راماکا کی داہنی کنپٹی پر رسید کردیا۔ ایک بے ساختہ چیخ کے ساتھ بیلٹ پر پھنسا ہوا اس کا جسم قدرے اچھلا اور پھر اس کی گردن ایک طرف ڈھلک گئی۔

"یہ کیا کیا؟" ویرا نے اضطراری لہجے میں پوچھا "کیا اسے زندہ نہیں چھوڑنے کا ارادہ ہے؟"

"میں نے شدید ذہنی کشمکش کے بعد یہ فیصلہ کیا ہے۔" میں نے اطمینان کا ایک گہرا سانس لیتے ہوئے کہا۔ "بہت دیر اور ناامیدی کے بعد یہ ویرانہ نظر آیا ہے۔ اب گاڑی روک لو۔"

"یہاں؟ اس وقت خاصی تیز بوندا باندی ہورہی ہے۔" وہ چونک کر بولی۔

"یہاں میدان صاف ہے۔ اسے ڈکی میں ڈال کر یہیں اس کا قصہ ختم کردوں گا۔" میں نے جواب دیا "یہ کار اندر سے اتنی خوب صورت اور آرام دہ ہے کہ میں اسے سفید نشستوں پر ذبح کرنا نہیں چاہتا۔"

"کچھ پتا نہیں چلتا کہ تم کب کیا کرنا چاہتے ہو۔" ویرا نے بڑبڑاتے ہوئے کار روک کر اس کی ساری روشنیاں گل کردیں اور لیور کھینچ کر ڈکی کا قفل کھول دیا۔

میں نیچے اتر کر پھرتی سے پسنجر سیٹ پر جا پہنچا۔ میرے دروازہ کھولتے تک ویرا اس کے بدن کو بیلٹ کی قید سے آزاد کرکے میرا ہاتھ بٹانے کے لیے نیچے آچکی تھی۔

اس وقت آسمان پر گہری تاریکی کا راج تھا۔ کہیں کوئی بھولا بھٹکا تارہ تک نظر نہیں آرہا تھا اور آسمان سے بے آواز بوندیں دھرتی کے سینے میں اترتی چلی جارہی تھیں۔ اس کھلے علاقے میں موسم خاصا خنک تھا۔ اس خنکی میں بدن اور چہرے کے کھلے ہوئے حصوں پر پڑنے والی بوندیں بہت ناگوار محسوس ہورہی تھیں۔ میں اس فرض سے جلد از جلد سبکدوش ہونا چاہ رہا تھا۔

ویرا ادھر سے کرلی ہی رہ گئی۔ میں نے جھک کر راماکا کا جھولتا ہوا ہاتھ تھام کر اس کا ڈھیلا بدن اپنی پشت پر گرایا اور پھر اسے پیٹ کے بل اپنے کندھے پر لادکر سیدھا ہوتا چلا گیا۔

راماکا دراز قامت ہونے کے ساتھ ہی ٹھوس اور کسرتی بدن کا مالک تھا لیکن میں حالات کے دباؤ میں اس سے کہیں زیادہ مشقت سے گزرنے کے لیے تیار تھا۔ میں اسے لادے تیزی سے کار کے پیچھے گیا۔ ویرا ڈکی کھول چکی تھی۔ میں نے راماکا کو بے دردی سے اندر ڈال دیا۔

کار اس کے بوجھ سے اپنے اسپرنگوں پر جھول کر رہ گئی۔ اس کے لیے ڈکی کی چوڑائی ناکافی تھی۔ ویرا اس کی ٹانگیں سمیٹ کر ڈکی میں ٹھونسنے لگی۔ میں نے جیب سے بدری ناتھ کا چاقو نکالا اور پوری قوت سے اس کا پھل راماکا کے سینے میں دل کے مقام پر پیوست کردیا۔

راماکا کے ہونٹوں سے بے ہوشی کے عالم میں ایک تیز چیخ آزاد ہوئی۔ اس کے بدن کو بہت تیز جھٹکا لگا اور میں نے چاقو نکالے بغیر ڈکی زور سے بند کردی۔

وہ ایک طویل اور ہولناک کارروائی تھی لیکن بس ڈیڑھ دو منٹ میں ہی مکمل ہوگئی اور ہم دونوں ہلکی بارش میں زیادہ بھیگے بغیر دوبارہ کار میں روانہ ہوگئے۔

"شاید عجلت میں تم نے اپنا چاقو اس کے سینے میں چھوڑ دیا ہے۔" چند لمحوں کے بوجھل سکوت کے بعد ویرا نے تیز تیز سانسوں کے درمیان کہا۔

"میں نے دانستہ ایسا کیا ہے۔ چاقو نکالتا تو شاید زخم سے اتنا خون بہتا کہ ڈکی کے کسی نہ کسی سوراخ سے باہر

بچا کا اب خون اندر ہی اندر بھر رہا ہے گا۔"
"خون ٹپکے گا تو برسات اسے بہا دے گی۔" ویرا پر سکون آواز میں بولی "گندے خون کی صفائی کے لیے آج ہی نیچر نے خاص انتظام کیا ہوا ہے۔"
"تم نے درست ہی کہا تھا کہ اطالوی جواری اور ڈاکوؤں کے رسیا ہوتے ہیں۔ اس نے تمہارے حصول کے لیے ایک اندھا جوا کھیلا اور اپنی زندگی کی بازی ہار گیا۔ ہماری اس کامیابی کا پورا سہرا تمہارے سر جاتا ہے۔ تمہاری ہوشیاری کی وجہ سے اسے آخر تک اپنے خلاف کسی سازش کا شبہ نہیں ہو سکا اور وہ دو لمحوں میں جہنم واصل ہو گیا۔"
"موسم خراب ہے...... یہ بتاؤ کہ اب کہاں تک جانے کا پروگرام ہے؟"
"جہاں جگہ نظر آئے، وہیں سے گاڑی واپس گھما کر ہمیں جلد از جلد ہوٹل پہنچ جانا چاہیے۔" میں نے دو انگلیوں میں سلگا کر ایک ویرا کی طرف بڑھا دی۔
"اسے کہاں پھینکو گے؟" سگریٹ کا ایک گہرا کش لینے کے بعد اس نے پوچھا۔
"یہ ابھی اس بیش قیمت گاڑی میں ہی زیادہ محفوظ رہے گا۔" میں نے بے فکری سے کہا۔
"ہم اس کی لاش سمیت لندن واپس پہنچیں گے؟" میرے جواب نے ویرا کو حیران کر دیا۔
"لاش کہیں بھی پھینکی جائے، صبح کا اجالا پھیلتے ہی اسے دریافت کر لیا جائے گا۔ ویسے بھی اندھیرے میں اس کی خون آلود لاش سے زیادہ چھیڑ چھاڑ مناسب نہیں۔ ہمارے کپڑوں پر خون کے دھبے پڑ گئے تو مشکل ہو جائے گی۔"
اس دوران میں مخالف سمت سے یکے بعد دیگرے دو گاڑیاں نمودار ہو کر تیزی سے آگے نکلتی چلی گئی تھیں۔ پیچھے دور تک سڑک صاف تھی۔
"اور یہ گاڑی تم لندن میں کہیں بھی چھوڑ دو گے۔ اگر راستے میں کہیں چیکنگ کے لیے ہمیں روک لیا گیا تو کیا ہو گا؟" ویرا نے ایک مسطح کنارے سے گاڑی کو واپس گھماتے ہوئے پوچھا۔
"یہ کراچی نہیں ہے جہاں آئے دن ناکا بندیاں کر کے گاڑیوں کے ساتھ مسافروں تک کی جامہ تلاشی لی جاتی ہے۔ ٹریفک کے ضوابط کی خلاف ورزی کرو گی تو ضرور روکی جاؤ گی لیکن وہاں بھی بات لائسنس سے آگے نہیں بڑھے گی جو تمہارے پاس موجود ہے۔"
"شاید تم درست ہی کہہ رہے ہو۔ یہ خطرہ مول لیا جا سکتا ہے۔"
"اور گاڑی بھی تم ہی چلاتی رہو گی۔ ڈرائیونگ سیٹ پر ایک پر رعب سفید فام چہرہ دیکھ کر کوئی متعصب افسر بھی تمہیں نہیں روکے گا۔ رنگ دار لوگوں کو بعض افسر شک کی بنا پر بھی روک لیتے ہیں۔"
"خطرناک حالات میں تمہارا ذہن ایسے تخریبی راستے پر چل نکلتا ہے کہ تم ذرا ذرا سی باتوں کو اپنے فائدے کے لیے استعمال کرنے لگتے ہو۔ میں ہر مرتبہ تم سے کوئی نئی بات سیکھتی ہوں۔"
"خدا کا شکر ادا کرو کہ اس وقت تم اتنی آزادی سے اپنی رائے کا اظہار کر رہی ہو۔ راما کا کا داؤ چل جاتا تو شاید وہ آج رات ہی عملی طور پر تمہیں مسز راما کا روزیلی بنا ڈالتا۔"
"ہوں...... اس کے عزائم کچھ ایسے ہی تھے مگر مجھے ذرا بھی پریشانی نہیں تھی۔"
"یہ ڈان مرسیالو کی تربیت کا نتیجہ ہے کہ مردوں کے معاملے میں تم اتنی بے خوف ہو۔"
"مجھے بس یہ فکر تھی کہ ہم لندن میں الجھے رہ گئے تو امریکا میں سلطان شاہ برے حال کو پہنچا دیا جائے گا ورنہ میں راما کا کو سسکا کر بھی مار سکتی تھی۔"
سلطان شاہ کا نام سنتے ہی میں دل ہی دل میں نادم ہو کر رہ گیا۔ پچھلے کئی گھنٹوں سے ایک بار بھی اس کا خیال میرے ذہن میں نہیں آیا تھا۔
باہر بارش کا زور بندھ گیا تھا۔ ونڈ اسکرین پر وائپر مسلسل چل رہے تھے۔ بند شیشوں کے باوجود گیلی سڑک پر ٹائروں کی آواز کار میں سنائی دے رہی تھی۔ ایک کمال کی بات یہ تھی کہ میں نے پچھلے دنوں میں بارہا بارش اور پھوار کا سامنا کرنے کے باوجود ان مغربی بادلوں میں گرج یا بجلی کی کڑک کبھی نہیں سنی یا دیکھی تھی۔ عجیب بادل تھے جو

ہمیشہ چپکے چپکے اور دھیرے دھیرے پنپتے رہتے تھے۔

کھڑکی کے شیشے سے باہر پھیلے ہوئے اندھیرے میں جگمگاتی ہوئی روشنیوں سے آبادی کے آثار ظاہر ہونے لگے تھے۔ یہ سب دیکھتے ہوئے بھی میں سلطان شاہ کے بارے میں سوچتا رہا۔ اپنا یقین تھا کہ میرے دل میں اس کی قدر و منزلت کم ہو گئی تھی۔ اس کے لیے میرے احساسات وہی تھے جو اپنے کسی چھوٹے بھائی کے لیے ہو سکتے ہیں۔ بات صرف یہ تھی کہ راما کا روز بھی کے خطرے نے اس قدر بھیانک اور طوفانی انداز میں سر اٹھایا تھا کہ اس کے سامنے ہر تشویش ماند پڑ گئی تھی۔

جو شخص صرف ایک رات میں میرے اغوا کے لیے دو پیشہ ور مقامی باشندوں کا بندوبست کر سکتا تھا، اسے ذہن سے کھرچ پھینکنا کسی بھی طرح آسان نہیں تھا۔

"سلطان شاہ کے ذکر پر تم خاموش کیوں ہو گئے؟" نسبتاً گنجان آبادی کی طرف بڑھتے ہوئے ویرا نے چبھتے ہوئے لہجے میں مجھ سے پوچھا۔

"تمہاری کہی ہوئی کچھ باتیں یاد آ گئی تھیں۔ سانپ کا کاٹا بچ سکتا ہے مگر عورت کا کاٹا پانی بھی نہیں مانگتا۔ میری دعا ہے کہ خدا اسے صنف نازک کے وار سے محفوظ رکھے۔"

"تم پھر میری باتوں کو توڑ مروڑ رہے ہو۔ میں نے سلطان شاہ کے لیے کسی عورت کی محبت یا شفقت کا ذکر کیا تھا اور تم نے اسے منافقت میں بدل دیا تھا۔ پھر اس......"

"تمہاری یہ صفائی لاحاصل ہے۔" میں نے اس کی قطع کلامی کر کے جواب دیا۔ "نسوانی محبت اور شفقت کا ایک تازہ ترین شاہکار اس وقت اس کار کی ڈگی میں بھی موجود ہے۔ وہ آخر تک تمہاری منافقت سے دھوکا کھاتا رہا کیا آخر کار تم اس پر مہربان ہو گئی ہو؟"

اس برجستہ حوالے پر ویرا لاجواب ہو گئی اور جل کر بولی "اپنی یہ اوٹ پٹانگ باتیں اپنے دماغ تک ہی محدود رکھو۔ میرا دماغ سنک گیا تو اپنی منافقت کا شاہکار تجھے میں تمہیں سونپ کر کسی گھر میں رات بھر کے لیے پناہ لے لوں گی۔"

میں نے خاموشی اختیار کر لی۔ میرے مقابلے میں وہ اسی قدر رنگین تھی کہ ایک بار پھیل جاتی تو پھر اسے سمیٹنے میں میں خود ایک تماشائی کے رہ جاتا۔

ویرا نے اس بار اپنا غصہ کار کے انجن پر اتارا اور اس کی رفتار یک لخت تیز کر دی۔ میں سکون اور بے فکری سے کھڑکی سے باہر دیکھتا رہا اور آبادی بہت تیزی سے پیچھے رہ گئی۔

بارش کا زور ٹوٹ چکا تھا۔ کار مسلسل دوڑ رہی تھی۔ راستے میں آنے والی اکا دکا بستیوں سے گزرنے کے دوران سفر ویرانے میں ہی جاری تھا۔ مجھے تشویش ہونے لگی۔ میرے خیال میں واپسی کے لیے ہم کافی دور سے سفر کر رہے تھے لیکن موٹروے کا دور دور تک پتا نہیں تھا۔ غصے کے باعث ویرا نے شاید ایم ون پر سائن نظر انداز کر کے راستہ کھو دیا تھا۔

ڈیش بورڈ کی روشنی کے انعکاس میں میں نے کن انکھیوں سے ویرا کا جائزہ لیا تو اس کے چہرے پر گہری تشویش کی پرچھائیاں نظر آئیں۔

میں نے کھنکھار کر اپنا گلا صاف کیا اور ویرا سے پوچھا "جان کی امان پاؤں تو کچھ پوچھوں؟"

اندھیرے میں ویرا کی کھسیائی ہوئی ہنسی کی آواز گونج اٹھی۔ "کیوں مجھے زچ کرنے پر تلے ہوئے ہو۔ شاید تمہیں ابھی تک اندازہ نہیں ہوا کہ اتنی دیر سے چلتے رہنے کے باوجود ایم ون ابھی تک غائب ہے۔ شاید ہم راستہ بھٹک گئے ہیں۔"

"میں بھی اسی وقت یہی عرض کرنا چاہ رہا تھا۔" میں نے گہری سنجیدگی سے کہا۔ "جب راما کو مارنے کے لیے ویرانوں کی ضرورت تھی تو تم آبادی میں جا گھسی تھیں۔ اب لندن واپسی کی عجلت ہے تو تم ویرانوں میں تیز رفتاری کی مشق کرتی پھر رہی ہو۔"

"میں نے ایم ون کی نشاندہی کرنے والے اشارے کو نظر انداز کر دیا تھا تو تم کیا کر رہے تھے؟ تم مجھے ٹوک نہیں سکتے تھے؟" اس نے چڑچڑے لہجے میں کہا۔

"خاموشی کا حکم ملنے کے بعد میں سامنے کے بجائے کھڑکی سے باہر دیکھ رہا تھا۔ اب دیکھو کہ ہم کون کہ اس جال سے نکل کر ہم کب لندن پہنچتے ہیں۔"

''چبا چبا کر زہر اگلنے کے بجائے اپنی جون میں
آؤ۔'' گاڑی کی رفتار کم کرتے ہوئے وہ غصیلی آواز
میں بولی۔''ان مضافاتی سڑکوں پر بہت زیادہ روڈ سائن
نہیں ہوتے۔ اس مرتبہ کسی سائن بورڈ سے ہی ہمیں اپنے
سفر کی سمت کا اندازہ ہو سکے گا۔''
''ملبیس اردو میں ایسے کسی زود پشیماں کا پشیماں
ہونا کہتے ہیں۔'' میں نے خود کلامی کے انداز میں کہا۔
''کہتے ہوں گے۔ تم رہنما اشاروں کا دھیان رکھو۔
تمہارے نزدیک سے الو کی طرح تیز ہیں۔''
''راما کا سے تم نے میری مادہ ہونے کا اعتراف کیا
یا خود کو کیا کہو گی؟''
''الو کی پٹھی!'' وہ ایک مرتبہ پھر بے بسی سے ہنس
دی۔ ''میں نے تم کو الو نہیں کہا تھا، تمہاری بینائی کی تعریف
کی تھی۔''
''اور میں تمہاری دانائی کا اعتراف کر رہا ہوں۔
بولنے والی لڑکی بتا ہی چکی ہے کہ مغرب میں الو دانائی کی
علامت کے طور پر استعمال ہوتا ہے۔'' میں نے ترکی بہ ترکی
کہا۔
''شاید اس علاقے کی ہوا تمہاری دانائی و بینائی کو
خوب راس آرہی ہے، تمہیں اعتدال پر لانے کے لیے
یہاں سے نکلنے کا راستہ ڈھونڈنا ہی پڑے گا۔''
خاموشی کے مقابلے میں نوک جھوک کرتے ہوئے
وقت تیزی سے گزرنے لگا اور آخر کار ہم ایک ایسی سڑک
پر پہنچنے میں کامیاب ہو گئے جو کوئی موٹروے تو نہیں تھی لیکن
اسے مضافاتی شاہراہ کا درجہ دیا جا سکتا تھا۔ وہاں تک پہنچنے
کے لیے ویرا نے اتنے موڑ کاٹے تھے کہ میں سمت کا
احساس تک کھو بیٹھا تھا۔
کچھ ہی دیر بعد ہمیں ایم فائیو کا نشان نظر آیا۔ ویرا
نے کار اسی راہ پر ڈال دی۔
ہم نے موٹروے تیرہ ہویں انٹرچینج پر چھوڑ دی تھی
اور ایک ذرا سی غلطی سے اندر ہی اندر دور تک بھٹکنے کے بعد
پندرہویں جنکشن پر دوبارہ وہاں پہنچنے میں کامیاب ہوئے
اور لندن واپسی کا سفر شروع ہو گیا۔
اس وقت تک بارش کا سلسلہ بالکل موقوف ہو چکا
تھا لیکن مطلع بدستور ابر آلود تھا۔
راما کا کی لاش کے ساتھ ایک موٹروے پر سفر کا وہ
تجربہ بہت خوف آور اور سنسنی خیز تھا۔ راستے میں کہیں کہیں
پولیس کی گشتی گاڑیاں ٹریفک کی تیز رفتاری یا بے قاعدگی
کی پڑتال کے لیے موجود تھیں۔ ان پر نظر پڑتے ہی ہر بار
میرے دل کی دھڑکنیں تیز ہوتی رہیں لیکن ہمیں کہیں کسی
روک ٹوک کا سامنا نہیں کرنا پڑا۔
''شہر میں داخل ہو کر گاڑی کا رخ یوسٹن ریلوے
اسٹیشن کی طرف موڑ لینا۔'' شہر کی حدود قریب آنے پر میں
نے ویرا کو ہدایت کی اور وہ سر ہلا کر رہ گئی۔
یوسٹن لندن شہر میں برٹش ریل کا ایک مرکزی
اسٹیشن ہے جو ٹیوب کے ذریعے پورے لندن سے منسلک
ہے۔ شہر میں وکٹوریا اور کنگز کراس سمیت ایسے کئی اسٹیشن
ہیں جہاں ٹیوب چھوڑ کر ملک کے دوسرے حصوں کے
لیے آسانی سے ٹرین پکڑی جا سکتی ہے۔
ایسے اسٹیشنوں میں یوسٹن کی مرکزیت کی وجہ سے
وہاں ایک پارکنگ ایریا ہے جہاں لمبے سفر پر جانے والے
بے فکری سے اپنی گاڑی چھوڑ سکتے ہیں۔
لندن کی حدود میں داخل ہوتے ہی کار رینگ رینگنے
لگی۔ ہمارے سفر کا وہ حصہ سخت ذہنی کشیدگی اور اعصابی تناؤ
کے عالم میں گزرا۔ آخر کار پارکنگ ٹوکن خرید کر ہم مطلوبہ
پارکنگ میں پہنچنے میں کامیاب ہو گئے۔
وہاں ڈرائیوروں کی رہنمائی اور دیکھ بھال کے لیے
ایک باوردی سپاہی کو دیکھ کر میرے فرشتے کوچ کر گئے۔
طویل کار پارکنگ کے لیے وہ کار کی ڈکی دیکھنے کا مطالبہ
کر سکتا تھا۔
ان دنوں دنیا بھر میں دہشت گردی کی سو دبا پھیلی
ہوئی تھی کہ بھیڑ بھاڑ کے مقام پر چھوڑی ہوئی کسی بھی بے
نام ونشان گاڑی میں چھپایا ہوا ٹائم بم یا ریموٹ کنٹرولڈ بم
مقررہ وقت پر ہولناک دھماکے سے پھٹتا اور ہر طرف
بڑے پیمانے پر جانی و مالی تباہی پھیلا دیتا۔
غنیمت تھا کہ اس وقت تک وہ وبا انگریزوں کے
وطن میں نہیں پھیلی تھی۔ آئرش ری پبلکن آرمی کے دہشت
گرد دوسرے طریقوں سے انہیں نقصان پہنچاتے رہتے

تھے۔ سب سے بڑی بات یہ تھی کہ وہاں موجود سپاہی کچھ
خوفزدہ اور بیزار بیزار سا نظر آ رہا تھا۔ اس نے ہماری رینگتی
ہوئی گاڑی کو ذرا بھی قابلِ توجہ نہیں سمجھا اور ویرا نے ایک
خالی جگہ پر گاڑی پارک کر دی جہاں روشنی کم تھی۔

انجن بند کر کے ویرا نے پھرتی کے ساتھ اسٹیئرنگ
وغیرہ پر رومال پھیر کر اپنی انگلیوں کے نشانات صاف کیے
اور رومال کی مدد سے دروازہ کھول کر نیچے اتر گئی۔

دروازے مقفل کرتے ہی ہم دونوں تیزی سے
وہاں سے نکلتے چلے گئے۔ راستے میں ویرا نے بی ایم ڈبلیو
کی چابی ایک ڈسٹ بن میں ڈال دی۔

یوسٹن کے ٹیوب اسٹیشن سے وکٹوریا لائن کی ٹیوب
نے مختصر سا زیر زمین سفر طے کر کے فقط ایک اسٹیشن کے
بعد ہمیں آکسفورڈ سرکس پہنچا دیا۔

بظاہر ہم دونوں نے وہ مشکل کام بہت خوش
اسلوبی کے ساتھ پایہ تکمیل تک پہنچا دیا تھا۔ راما کا سے
مکمل ذہنی نجات حاصل کر لینے کے بعد میری بھوک
چمک اٹھی تھی۔ اس وقت صرف ساڑھے آٹھ بجے تھے اور
آکسفورڈ اسٹریٹ کی رونق میں کوئی نمایاں کمی نہیں آئی
تھی۔

ہم دونوں اپنے اپنے خیالوں میں کھوئے مگر لندن
کی روایت کے مطابق ایک دوسرے سے تقریباً چپکے
ہوئے آکسفورڈ سرکس سے بونڈ اسٹریٹ کی طرف
ہو لیے۔

راستے میں ڈیپ چین پیزا کا ریستوران نظر آتے
ہی ویرا اندر گھس گئی۔ اس طویل بھاگ دوڑ کے بعد اسے
بھی کھانے کی طلب محسوس ہو رہی تھی۔

راما کا کو ٹھکانے لگانے کے بعد مجھے یوں
محسوس ہو رہا تھا جیسے مجھے لندن میں کوئی کام ہی نہ رہا ہو۔
واش روم میں ہاتھ دھوتے ہوئے مجھے اس بات کا قلق تھا
کہ مجھے بدری کا نادر چاقو اپنے حریف کی لاش کے ساتھ
چھوڑنا پڑ گیا تھا۔

بہت اطمینان سے پیزا ختم کرنے کے بعد ہم وہاں
سے نکلے تو ویرا نے کسی بوتھ سے غزالہ کو فون کرنے کی
خواہش ظاہر کی۔ مجھے اندازہ تھا کہ اب وہ پہلی فرصت میں
اسے چھیڑنے کی کوشش کرے گی۔

"ذرا اپنی رسٹ واچ میں وقت دیکھ لو۔ پاکستان
میں آدھی رات ہو چکی ہوگی۔"

"کوشش کر لینے میں کیا حرج ہے؟ وہ سب دیر سے
سونے کے عادی ہیں۔ ورنہ گھنٹیوں پر جواب نہ ملا تو میں فون
بند کر دوں گی۔" وہ مصر ہو گئی۔

میں اسے گھور کر رہ گیا۔ اس سڑک پر لوگوں کی
سہولت کے لیے جابجا ٹیلی فون بوتھ موجود تھے۔ ویرا ایک
خالی بوتھ کی طرف لپکی تو میری نگاہ قریبی اسٹال پر رکھے
ہوئے ایک اخبار کی شہ سرخی پر اٹک گئی۔

"امریکی سی ون تھرٹی ہائی جیک کر لیا گیا؟" اس
چنگھاڑتی ہوئی سرخی کے آگے ایک سوالیہ نشان تھا۔ میں
نے ریزگاری دے کر وہ اخبار خریدا اور تہہ کر کے جیب میں
اڑس لیا۔

کراچی سے امریکی کمانڈوز کی لاشوں کے ساتھ
سلطان شاہ کو بھی اسی ساخت کے طیارے میں لے جایا گیا
تھا۔ وہ بھاری ٹرانسپورٹ طیارے تھے جو صرف فوجی
استعمال کے لیے مخصوص تھے۔ امریکہ اور اس کے حلیف
ملکوں میں یہ طیارے اپنی کارکردگی کی بنا پر کافی مقبول
تھے۔ میرے لیے یہ اندازہ لگانا دشوار تھا کہ خالص فوجی
استعمال میں رہنے والا وہ طیارہ کیسے اغوا ہو سکتا ہے۔

اخبار خرید کر میں فون بوتھ کے پاس پہنچا تو ویرا نمبر
ملا کر بات شروع کر چکی تھی۔

مجھے دیکھتے ہی اس نے فون کا ریسیور میری طرف
بڑھا دیا۔ "اول خان بات کرے گا۔" یہ کہہ کر وہ برا سا منہ
بناتی ہوئی الگ جا کھڑی ہوئی۔

"اچھا ہوا کہ ویرا نے اس وقت فون کر لیا۔ تم وہ
حیرت ناک خبر تو سن ہی چکے ہوگے۔" میری آواز سنتے ہی
اول خان نے کسی تمہید کے بغیر پر جوش لہجے میں کہا۔

"کس خبر کی بات کر رہے ہو؟" میں نے قدرے
حیرت اور تجسس سے پوچھا۔

"کراچی سے سلطان شاہ کو لے جانے والا سی ون
تھرٹی جنوبی قبرص کے ایک فوجی ہوائی اڈے پر سخت
محاصرے کی حالت میں رکا ہوا ہے۔ افواہیں ہیں کہ اسے

اغوا کرلیا گیا ہے مگر اس ہوائی اڈے کے امریکی حکام ان افواہوں کی تردید کررہے ہیں۔"

وہ خبر سن کر میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ "ابھی ابھی میں نے ایک اخبار میں یہی سوالیہ سرخی دیکھی ہے۔ وہ اخبار میری جیب میں ہے۔ ہوٹل جا کر دیکھوں گا کہ پوری خبر کیا ہے۔"

"شیڈول کے مطابق اس جہاز کو دو گھنٹے قیام کے بعد قبرص سے پرواز کرجانا تھا مگر کل رات سے وہ مسلسل وہیں رن وے پر کھڑا ہوا ہے۔ ہمیں کمانڈر پرواز کی آگے روانگی میں تاخیر کو فنی وجوہ کا نتیجہ قرار دے رہا ہے۔"

"یہ افواہ کیسے پھیلی کہ طیارہ اغوا کرلیا گیا ہے؟" میرے لیے وہ خبر حیران کن تھی۔

"میرین کمانڈوز کی لاشوں کی وجہ سے امریکا میں اس طیارے کا بے چینی سے انتظار کیا جارہا ہے۔ اسے پچھلی رات ہی امریکا پہنچ جانا چاہیے تھا۔ مرنے والوں کے لواحقین کی تشویش اور پریشانی کی وجہ سے کچھ نامہ نگاروں نے ترکی کے زیر انتظام شمالی قبرص کی سرحد پر پرواز کرکے طاقت ور دوربینوں سے یہ کھوج لگایا ہے کہ وہ سی ون تھرٹی بھاری محاصرے میں رن وے پر کھڑا ہے۔ بتا رہے ہیں کہ اس پر کوئی ہائی جیکر قابض ہے مگر امریکی ان خبروں کی تردید کررہے ہیں۔"

"تمہیں یہ خبر کب اور کیسے ملی؟" میں نے بے چینی سے سوال کیا۔

"انٹر سروسز انٹیلی جنس سروس والوں کو اپنے ذرائع سے رات دس بجے یہ اطلاع ملی ہے۔ میں ان لوگوں کو سلطان شاہ کے اغوا کے بارے میں تمہاری کہانی سے آگاہ کرچکا ہوں۔ ان ہی کے ایک ونگ کے سربراہ نے مجھے فون پر یہ اطلاع دی ہے۔"

"اور تم نے اس سے کچھ نتائج بھی اخذ کیے ہوں گے۔" میرا اضطراب بڑھتا ہی جارہا تھا۔

"یہ سیدھی سی دو اور دو چار والی بات ہے۔" خوشی سے اول خان کا سانس سینے میں نہیں سما رہا تھا۔ "اگر ہائی جیکنگ کی خبر میں ذرا سی بھی صداقت ہے تو یہ سلطان شاہ کا کارنامہ ہے۔"

کراچی کے ہوائی اڈے سے پرواز کرنے والے اس سی ون تھرٹی میں عملے کے پانچ قابل اعتماد افراد اور چھ مردہ کمانڈوز کے تابوتوں کے سوا بس سلطان شاہ ہی ایسا مشتبہ قیدی تھا جو اس طیارے اور اس کے عملے کے لیے کوئی خطرہ پیدا کرسکتا تھا۔

مسئلہ یہ تھا کہ جہاز کا عملہ یقیناً بہت چالاک اور تجربے کار تھا۔ جبھی سلطان شاہ کو خاموشی سے پاکستان سے نکال لے گیا تھا۔ جہاز پر کسی مردے کے ساتھ سلطان شاہ کو بے ہوش کرکے تابوت کا قیدی بنایا گیا تھا۔ وہ بالکل غیر مسلح رہا ہوگا پھر یہ کیسے ممکن ہوا کہ سلطان شاہ ان پانچوں کو یرغمال بنا کر جہاز پر قبضہ کرنے میں کامیاب ہوگیا۔ کوئی غیبی معجزہ ہی اس کی ایسی ناقابل یقین بالادستی کا سبب بن سکتا تھا۔

"تم اس خبر یا افواہ کی تصدیق کی کوشش کیوں نہیں کرتے؟" میں نے پوچھا۔

"ناممکن!" اس کا جواب مایوسانہ تھا۔ "اگر یہ افواہ سو فیصد درست اور حقیقت پر مبنی ہو تب بھی امریکی حکام اس کی تصدیق نہیں کریں گے۔"

"پھر وہ فنی وجوہ کی آڑ میں کب تک پناہ لے سکیں گے۔ آزاد پریس ان کی زندگیاں اجیرن کردے گا۔ مرنے والوں کے منتظر لواحقین کو پورے ملک کی حمایت اور ہمدردی حاصل ہوگی۔"

"اگر وہ ہائی جیکنگ کا اعتراف کرلیں تو پھر طیارے پر بارہویں فرد کی موجودگی کا کیا جواز دیں گے؟ اس اعتراف میں ان کی شدید بدنامی مضمر ہے۔ ان کی سیاسی ساکھ تباہ ہوجائے گی کہ وہ ڈپلومیٹک کارگو کی آڑ میں دوست ملکوں کے شہریوں کو اغوا بلکہ اسمگل کرتے ہیں۔"

"پتا نہیں سلطان شاہ نے کیا سوچ کر یہ قدم اٹھایا ہے۔" وہ امکانات واضح ہوتے ہی میری خوشی تشویش میں بدل گئی۔ "اگر ان کی سوچ یہی ہے تو وہ سلطان شاہ کا مطالبہ ہرگز نہیں مانیں گے۔"

"ابھی تو یہ بھی معلوم نہیں کہ سلطان شاہ نے اپنا کیا مطالبہ پیش کیا ہے۔"

"اسے معلوم ہے کہ وہ کن لوگوں کا قیدی ہے۔ ان

سے وہ اپنی رہائی کے سوا اور کیا چاہ سکتا ہے۔"

"وہ قبرص میں اپنی رہائی چاہتا ہے تو طیارے سے باہر موت اس کی گھات لگائے بیٹھی ہوگی۔ طیارے کو وہ کسی قیمت پر زمین چھوڑنے کی اجازت نہیں دیں گے۔" اول خان بولا۔

"یہ بڑی سلطان شاہ کے گلے میں پھنسی ہوئی نظر آرہی ہے۔ وہ ایک ایک کر کے ان پانچوں کو مار دے گا تو پھر اس کے پاس کچھ بھی نہیں رہ جائے گا۔ یہ معاملہ اس قدر سنگین اور رازداری کا متقاضی ہے کہ وہ پانچ جانوں کا اتلاف خاموشی سے سہہ لیں گے اور پھر سلطان شاہ کا حشر خراب کر دیں گے۔" وہ باتیں دہراتے ہوئے میں خود کو شدید ذہنی اذیت میں محسوس کر رہا تھا۔

"اتنا بڑا خطرہ مول لینے کے بجائے وہ خاموشی سے امریکا چلا گیا ہوتا تو تم وہاں پہنچ کر اس کی بازیابی کے لیے بہت کچھ کر سکتے تھے۔ اس وقت وہ ایک بند گلی میں محصور ہے جس کے دہانے پر اس کے خون کے پیاسے قابض ہیں۔" اول خان کی آواز متاسفانہ ہوگئی۔

راما کا روز جی کے خلاف مثالی کامیابی حاصل کرنے کے بعد وہ خبر میرے لیے اندوہناک تھی۔ ملال اور دل گرفتگی کے عالم میں میں نے کہا "تم سے کچھ پس پردہ باتیں معلوم ہو گئیں۔ باقی تفصیل میں اخبار میں تلاش کروں گا۔ اس وقت سلطان شاہ تن تنہا رہ گیا ہے۔ ہم میں سے کوئی بھی اس کے لیے کچھ نہیں کر سکتا۔ قید کی اذیتوں نے شاید اسے اس قابل بھی نہ چھوڑا ہو کہ وہ بروقت صحیح فیصلے کر سکے۔"

"اب تم اس سے پہلے امریکا پہنچ جاؤ گے۔" اس کی آواز خالی خالی سی تھی۔

"اس وقت میرے لیے امریکا اور پاکستان، دونوں برابر ہیں کیونکہ وہ درمیان میں بری طرح گھرا ہوا ہے۔ ذہن میں کوئی بات آئی تو اب صبح ایئرپورٹ سے فون کروں گا۔"

"ویرا اس وقت غزالہ سے بات کرنی چاہ رہی تھی مگر میں نے اسے نیند سے جگانا مناسب نہ سمجھا تو وہ کچھ ناراض ہوگئی اور میرے سوال کا جواب دیے بغیر تمہیں ریسیور دے دیا۔ ذرا اسے سمجھا دینا۔" گفتگو ختم کرنے سے پہلے اول خان نے آخری بات بھی کہہ ڈالی۔

میں نے پلٹ کر رسٹ واچ پر نظر ڈالی تو ویرا غائب تھی۔ میں نے معلومات کی فراہمی پر اول خان کا شکریہ ادا کیا اور فون رکھ..... کر متجسسانہ انداز میں گرد و پیش کا جائزہ لینے لگا۔

ویرا کا کہیں پتا نہیں تھا۔ شاید وہ میری طویل ہوتی ہوئی گفتگو سے بیزار ہو کر اکیلی ہی ہوٹل کی طرف چل پڑی تھی۔ میں بھی سر جھکا کر اسی طرف ہو لیا۔

اول خان سے ہونے والی گفتگو اتنی بھرپور تھی کہ اب میرے لیے جیب میں پڑے ہوئے اخبار کی اہمیت صفر ہو کر رہ گئی تھی۔ میرے ذہن میں آندھیاں سی چل رہی تھیں اور سلطان شاہ کے متوقع انجام کے تصور سے میرے بدن میں پھریریاں سی دوڑ رہی تھیں۔

سلطان شاہ اپنی عارضی بالادستی کے گھمنڈ میں بری طرح امریکیوں کے چنگل میں پھنس چکا تھا۔ جیسے معجزے نے اسے وہ حیران کن بالادستی دلائی تھی، ویسا ہی کوئی دوسرا معجزہ اسے قبرص کی سرزمین سے زندہ نکال سکتا تھا۔

میرے ذہن میں ایک ایک کر کے نام آتے رہے۔ نک مولے شروع سے اس معاملے سے الگ رہا تھا اور وہ کوئی موثر کردار ادا کرنے کی پوزیشن میں نہیں تھا۔ اس وقت لے دے کر صرف آتزک جبلی ہی کام کا آدمی نظر آتا تھا۔ اس نے مجھ سے مل کر سلطان شاہ کے اغوا پر بات کی تھی اور تقریباً بروقت مجھے یہ بھی بتا دیا تھا کہ اسے ایک تابوت میں بند کر کے امریکا پہنچایا جا رہا ہے۔

اس وقت میں نے مصلحت کی خاطر اس کے اغوا کرائے ہوئے آدمی سے اپنی لاتعلقی کا اظہار کیا تھا مگر اب وقت کے تقاضے بدل چکے تھے۔ سلطان شاہ نے کسی کی مدد میں آ کر حالات کو اتنا بگاڑ لیا تھا کہ میری کوئی بھی صحیح یا غلط کوشش ان حالات کو مزید نہیں بگاڑ سکتی تھی۔

اپنے پسندیدہ ٹیلی فون بوتھ کے قریب میں آتزک جبلی سے بات کرنے کے بارے میں اپنا ذہن بنا چکا تھا۔ بوتھ خالی تھا۔ میں اس پر قابض ہو گیا۔

امریکا میں وہ شام کا وقت تھا۔ پہلی ہی گھنٹی پر فون

اٹھالیا گیا: "مجھے توقع تھی کہ کسی بھی وقت تمہارا فون آئے گا۔" میرے کانوں میں آرتھر کی بیل کی سرد آواز گونجی۔ اس نے میری آواز سنتے ہی مجھے پہچان لیا تھا۔

"میں اپنے دوستوں اور دشمنوں کی توقعات پر پورا اترنے کی کوشش کرتا ہوں۔ کیا تم یہ ماننا پسند کرو گے کہ اس وقت تمہیں یہ توقع کیوں تھی؟" میں نے بھی اپنا لہجہ سرد اور سپاٹ رکھا۔

"اس وقت تمہارے سامنے صرف ایک ہی بات ہے۔ تمہارا آدمی ایسی بھیانک آگ سے کھیل رہا ہے جو اس کا وجود تک چاٹ جائے گی۔" آرتھر کی بیل نے کسی اشتعال کے بغیر جواب دیا۔

"یہ بات وہ بھی جانتا ہے مگر یہ یاد رکھو کہ وہ اپنے ساتھ تم لوگوں کی ساکھ سمیت بہت کچھ لے جائے گا اور تمہیں پچھتاووں کے سوا کچھ ہاتھ نہیں آئے گا۔" وہ اعصابی لڑائی تھی۔ میں نے مضبوط لہجے میں ایک کھلی دھمکی اس تک پہنچا دی۔

"پہلے تم اسے اپنا آدمی ماننے سے انکار کر رہے تھے اور اب اس کے حوالے سے اتنا بڑا دعویٰ کر رہے ہو۔ کہیں یہ تبدیلی تمہاری کسی کمزوری کا نتیجہ تو نہیں ہے؟"

"کمزوری نہیں، یہ ایک سوچی سمجھی حکمت عملی ہے۔ شروع سے اب تک تمہارے آدمی ہر لمحے میری نظروں میں رہے ہیں۔ فرق صرف اتنا ہے کہ وقت ان کے ساتھ ساتھ تھا۔ وہ آگے تھے اور ہم ان کا مسلسل پیچھا کر رہے تھے۔ چاہو تو میں تمہیں یہ بھی بتا سکتا ہوں کہ اس بار تم نے نک مرووئے کو بری طرح نظر انداز کیا ہے۔ سارا کام اپنے ان دو آدمیوں سے لیا ہے جو سی ون تھرٹی کے پانچ نفری عملے میں شامل ہو کر کراچی پہنچے تھے۔ تمہاری یہ سازش اب تمہارے گلے پڑ گئی ہے۔"

"وہ بہت تیزی کے ساتھ اپنے بچاؤ کی راہیں مسدود کرتا جا رہا ہے۔ اس نے میرے دونوں آدمیوں کو ہلاک کر کے ان کی لاشیں جہاز سے رن وے پر پھینک دی ہیں۔ اب امریکی ایئر فورس کے تین آدمی اس کے قبضے میں ہیں۔ وقت گزرنے کے ساتھ اس کے اعصاب ٹوٹنے اور بکھرنے لگیں گے۔ مایوسی کے عالم میں وہ ان تینوں کو ختم کر کے اپنی کنپٹی میں گولی مار لے گا اور تمہارا کھیل ختم ہو جائے گا۔ اس انجام کے لیے مزید تین آدمیوں کا نقصان زیادہ بڑی قیمت نہیں ہے......"

"ان پانچوں کا خون کس نے کیا؟ جہاز پر بارہویں آدمی کی موجودگی کا اعتراف تم سب کو رسوا کر دے گا۔ یہ کوئی آسان یا سرسری فیصلہ نہیں ہے۔"

اس کی ہلکی سی استہزائیہ ہنسی کی آواز ابھری پھر وہ بولا "ہم اتنی کچی گولیاں نہیں کھیلے۔ دنیا کے چند بہترین دماغوں نے سارا نقشہ تیار کر لیا ہے۔ اخبار والوں کی حرکتوں کی وجہ سے یہ واقعہ دبایا نہیں جا سکے گا۔ اس بارے میں واشنگٹن سے کسی بھی وقت ایسا چونکا دینے والا پریس ریلیز جاری ہونے والا ہے جسے پڑھ کر تمہاری کھوپڑی بھک سے اڑ جائے گی۔"

"جو ہوگا، دیکھ لیا جائے گا۔ میں بھی کراچی میں ہاتھ پر ہاتھ دھرے نہیں بیٹھا ہوں۔ چاہو تو دوسرے فون پر معلوم کر سکتے ہو کہ میں لندن کے ایک پبلک بوتھ سے بات کر رہا ہوں۔" میں نے لب ولہجہ بگاڑے بغیر پورے سکون سے اسے چیلنج دے ڈالا۔

"تم سے بات شروع ہونے کے چند ثانیوں کے اندر اندر ایکسچینج سے یہ بات معلوم کر لی گئی تھی۔ تم اتنے ہی فعال اور مستعد ہو تو اس وقت تمہیں فیری میں ہونا چاہیے تھا۔"

"اپنے فیصلوں کے اسباب میں تم سے زیادہ جانتا ہوں۔ چند روز بعد میں امریکا بھی آ رہا ہوں۔"

"اس وقت تک تمہاری کمر ٹوٹ چکی ہوگی۔ تمہارے بہترین آدمی کا نام ونشان یوں مٹایا جائے گا جیسے وہ زمین پر پیدا ہی نہیں ہوا تھا۔ کسی کو کانوں کان خبر نہیں ہوگی کہ سی ون تھرٹی پر کوئی بارہواں آدمی بھی سوار تھا۔"

"پھر وہ پانچ لاشیں؟ ان کا قاتل کہاں سے پیدا کرو گے؟" میں نے طنزیہ لہجے میں پوچھا۔

اس بار وہ معنی خیز انداز میں ہنستے ہوئے بھنچی بھنچی آواز میں بولا "پریس ریلیز ویت نام سنڈروم کی کہانی سنائے گا۔ جہاز کے سہ نفری عملے میں ویت نام سے لوٹا ہوا ایک فوجی بھی شامل ہے۔ ویت نام سنڈروم حال ہی میں

دریافت ہونے والی ایک خوفناک دماغی بیماری ہے۔ جو
ویتنام کے جنگلوں میں لڑنے والے امریکی فوجیوں میں پائی
گئی ہے۔ یہ بیماری مریض کا دماغ الٹ کر اسے ہذیانی اور
جنونی کیفیت میں مبتلا کر دیتی ہے اور اس دیوانگی میں وہ
کچھ بھی کر گزرتا ہے۔ کسی دن تفریحی پرواز کے دوران
میں اس پر ویت نام سنڈروم کا حملہ ہوا اور اس نے اپنے
ساتھیوں کو یرغمال بنالیا اور یوں تیرہ میں کا المیہ رونما ہوا۔
جہاز امریکی اڈے پر ہے۔ وہاں سے وہی خبر باہر نکلے گی
جو ہم چاہیں گے۔"

مجھے پسینے چھوٹ گئے۔ اپنے ایک جرم کی پردہ داری
کے لیے وہ بہت سنگدلانہ کہانی تھی۔ ہائی جیکنگ کی
واردات میں سے ایک غیر ملکی اغوا کا کردار حذف کرنے
کے لیے واشنگٹن میں بیٹھے ہوئے حکمرانوں نے سارا
الزام اپنے ہی ایک بے گناہ فوجی کے سر تھوپنے کا فیصلہ
کرلیا تھا اور اس کے اعلان کے لیے مناسب وقت کا
انتظار کر رہے تھے۔

آرنلڈ نیل سے اس وقت ایک کڑی لفظی جنگ
چل رہی تھی۔ میرے پاس سوچنے کے لیے ذرا بھی مہلت
نہیں تھی میری طرف سے جواب میں ذرا سی تاخیر کو بھی وہ
میری کمزوری پر محمول کرتا۔ میں نے اس کے خاموش
ہوتے ہی کہا" معاملہ صرف جہاز کے عملے کی قربانی کا نہیں
ہے۔ میرے آدمی کی جان پر بن آئی تو پھر کچھ بھی باقی نہیں
رہے گا۔ جہاز اور یرغمالیوں سمیت سب کچھ ایک دھماکے
کے ساتھ جل کر رن وے پر ہی راکھ کا ڈھیر ہو جائے گا۔
تمہاری کہانی کچھ بھی ہو، تمہاری قوم زندوں کا خون شاید
معاف کر دے لیکن چھ مردوں کی بے امان چتا ایک طوفان
کھڑا کر دے گی۔ تم اپنی تدبیریں کرتے رہو۔ میرا آدمی
اپنا کام کر گزرے گا۔ اس کے بعد ہی یہ فیصلہ ہو سکے گا کہ
کون ہارا ہے اور جیت کس کی ہوئی ہے۔"

چند ثانیوں کے لیے لائن پر سکوت چھا گیا۔ میری
آخری ذہنی قلابازی میں اس کے لیے غور و فکر کا خاصا
سامان پوشیدہ تھا۔

"میری پچھلی پیش کش اب بھی برقرار ہے۔"
آخر کار اس کی وہی سخت آواز ابھری "تم چاہو تو اسے اب
بھی آزادی دلا سکتے ہو اور یہی اس کا اصل مطالبہ ہے۔"

"اس کی آزادی کے ساتھ اس ڈھول کی بھی فکر کرو،
جو تمہارے گلے کی زینت بننے والا ہے۔" اس کی پسپائی
سے میں شیر ہو گیا۔ مجھے مرعوب یا خوف زدہ کرنے کے
لیے وہ جان بوجھ کر یہ بھی بتاتا چلا گیا تھا کہ سلطان شاہ نے
اپنی رہائی کے مطالبے کی شدت واضح کرنے کے لیے اس
کے بھیجے ہوئے دونوں اغوا کنندگان کو بے رحمی سے مار ڈالا
تھا۔

"تم مجھے اپنا نمبر دے دو۔ میں وائٹ ہاؤس کے
بڑے افسروں سے بات کرنے کے بعد ہی تم سے
مزید بات کروں گا۔" میرے سخت موقف کے سامنے اس
نے ہتھیار ڈال دینے کی صدا کاری کرتے ہوئے پھر ایک
چال چل دی جو غیر واضح نہیں تھی۔

میں نے اس کی چال بازی کا کوئی حوالہ دیے بغیر
رسانیت سے کہا" میں لندن میں بہت مصروف ہوں۔
کچھ پتا نہیں کہ کب کہاں ملوں گا۔ تم وقت بتا دو۔ میں خود تم
سے رابطہ کرلوں گا۔"

"تم ڈر رہے ہو کہ فون نمبر کے سہارے میرے آدمی تم
تک نہ پہنچ جائیں۔"

"اچھا ہوا کہ تم نے یہ خطرہ بھی یاد دلا دیا۔ اصل وجہ
میری مصروفیت ہے۔"

"وقت بہت کم ہے۔ چار گھنٹے بعد تمہارے آدمی کی
دی ہوئی مہلت ختم ہو رہی ہے۔" بولتے بولتے وہ یک
لخت خاموش ہو گیا۔ چند ثانیوں بعد وہ بولا تو اس کی آواز
غضب ناک ہو چکی تھی" اس فاتر العقل قاتل کو روکو۔ وہ
تباہی کے راستے پر چلا جا رہا ہے۔ ابھی ابھی اطلاع ملی ہے
کہ اس نے معاون ہوا باز کی لاش بھی رن وے پر پھینک
دی ہے۔"

"میں اسے کیسے روک سکتا ہوں؟ وہ تمہارا قیدی
ہے۔ اس سے میرا رابطہ ہوتا تو شاید میں اس کے فیصلوں پر
اثر انداز ہو سکتا تھا۔ اس وقت وہ خود ہی اپنا باس ہے۔"

"وہ پاگل ہو گیا ہے۔ خود مرنا چاہتا ہے تو دنیا کی
کوئی طاقت اسے نہیں بچا سکتی۔ اس نے تم سے مصالحت
کے سارے راستے بند کر دیے ہیں۔ اب کچھ نہیں

سکتا۔"

"تو پھر میں کتنی دیر بعد تم سے فون پر رابطہ کروں؟" اس کے بگڑے ہوئے موڈ کا اندازہ کر کے میں نے معصومیت سے پوچھا اور ریسیور پر چنگھاڑتی ہوئی آواز میں اس کی گالیاں گونجنے لگیں۔

میں نے ہلکا سا استہزائیہ قہقہہ لگا کر فون بند کر دیا اور بوتھ سے باہر آ گیا۔

وہ قہقہہ میں نے آرزو کی جلن کو سلگانے کے لیے لگایا تھا ورنہ اندر سے میں بہت دل گرفتہ تھا۔ سلطان شاہ کی طرف سے مجھے کوئی امید نہیں رہی تھی۔

کمرے کی چابی ریسیپشن پر موجود نہیں تھی۔ اوپر پہنچا تو ٹیلی وژن چل رہا تھا اور ویرا شب خوابی کے حریری لبادے میں آ چکی تھی۔

"معلوم ہوتا ہے کہ اول خان سے راز و نیاز کچھ زیادہ ہی طویل ہو گئے۔" وہ میری اداسی اور مایوسی پر دھیان دیے بغیر بولی۔

"یہاں کی پولیس نے خاکوں کی بنیاد پر دو افراد کو حراست میں لیا ہے۔ دیکھو ان بے چاروں کی کیا درگت بنی ہے۔"

دروازہ کھول کر وہ بستر کی طرف چل دی تھی اور اس کی پشت میری جانب ہو گئی تھی۔ وہ مسہری پر بیٹھی تو میں نے تہ کیا ہوا اخبار اپنی جیب سے نکال کر اس کے سامنے ڈال دیا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ تمہارے خاکوں پر کسی نے ضمیمہ چھاپ ڈالا ہے۔" وہ اخبار کھولے بغیر اسے مزید بل دیتے ہوئے بے پروائی سے بولی "اتنی سی بات پر تمہارا چہرہ کیوں اترا ہوا ہے؟"

"اخبار دیکھو اور پھر ناچنا بھی شروع کر دو۔ سلطان شاہ پر بہت برا وقت آیا ہوا ہے۔"

اس کے لیے وہ اطلاع کسی دھماکے سے کم نہیں تھی۔ اس نے بہت تیزی سے اخبار کھولا اور سرخی پر نظر پڑتے ہی بے اختیاری سے اس کی آنکھیں پھیل گئیں۔ ذیلی سرخیاں اور خبر کی چند سطریں پڑھ کر وہ استفسار طلب نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے بولی" جہاں وہی ہے مگر اس میں کسی کا نام نہیں ہے۔"

"میں اخبار خرید رہا تھا اور اول خان مجھے اسی خبر کے بارے میں بتانا چاہ رہا تھا۔ میرا اور اس کا مشترکہ فیصلہ تھا کہ یہ حرکت سلطان شاہ کی ہے۔"

"کیا اس بات پر خوش نہیں ہونا چاہیے کہ اکیلا ہونے کے باوجود اس نے اپنی آزادی کے لیے ایک راہ نکال لی ہے؟" ویرا نے قدرے تعجب سے پوچھا۔

"ابتدا میں اول کا بھی یہی ردعمل تھا لیکن اب ہم دونوں اس کے لیے فکرمند ہیں۔ اس کے بعد میں نے آرزو کی جلن سے بھی فون پر بات کی ہے۔ سب کچھ الجھ کر رہ گیا ہے۔" میں نے اسے بتایا۔

وہ فوری طور پر سنجیدہ ہو کر آگے جھک آئی" مجھے تفصیل بتاؤ۔ ہر کامیابی کے ساتھ ہمیں یہ صدمے کیوں سہنے پڑ رہے ہیں؟ ہم سے کہاں غلطی ہو رہی ہے۔"

"پتا نہیں..... اب کچھ عجیب ہی الٹ پلٹ واقعات کا سلسلہ چل پڑا ہے۔ سلطان شاہ کو تابوت میں [illegible] اور اب وہ بے ہوشی سے ہوشیار ہوتے ہی پانچ آدمیوں کو بے بس کرنے میں کامیاب ہو گیا۔ اب تک وہ دن دے پر تین لاشیں پھینک چکا ہے۔"

"اتنے بے رحمانہ اختصار سے کام نہ لو۔" اس نے خوشامدانہ لہجے میں کہا" تھوڑی سی تفصیل بتاؤ۔ ہو سکتا ہے کہ میں کوئی اچھا مشورہ دے سکوں۔"

میں نے اول خان اور آرزو کی جلن سے حاصل ہونے والی معلومات کو مختصر سے تسلسل میں دہرانا شروع کر دیا۔ ویرا درمیان میں اکا دکا سوال کرتی رہی۔ اس کا آخری ردعمل میری طرح گہری تشویش اور فکرمندی پر محیط تھا۔

"تم نے یہ برا کیا کہ اسے لندن میں اپنی موجودگی سے آگاہ کر دیا۔ وہ اسی وقت اپنے ہرکاروں کو تمہاری تلاش پر مامور کر دے گا۔" میرے خاموش ہونے پر ویرا نے افسوس ظاہر کرتے ہوئے کہا۔

"میرے بتانے سے پہلے وہ یہ بات معلوم کر چکا تھا۔ میں اس سے اتنی بے خوفی سے بات نہ کرتا تو میرے فرشتوں کو بھی ان واقعات کی ہوا نہ لگتی جو قبرص کے امریکی

ہوائی اڈے پر پہنچ رہے ہیں۔"

"مگر سلطان شاہ کے ہاتھوں طیارے پر فیسر کے قتل کی خبر ملتے ہی آرتھر کیبل کا دماغ الٹ گیا اور تمہاری ساری کوششیں برباد ہو گئیں۔" ویرا نے تائید طلب لہجے میں کہا۔

"یہ نہیں کہا جا سکتا۔ مجھے قبل از وقت یہ معلوم ہو چکا ہے کہ تبرص کے واقعے پر واشنگٹن سے کیا رپورٹ جاری کی جائے گی۔ یہ بھی پتا چل گیا ہے کہ سلطان شاہ کی دی ہوئی مہلت یہاں کے وقت کے مطابق رات کے تقریباً دو بجے ختم ہو جائے گی۔"

"لیکن یہ سب جاننے کے باوجود ہم بے بس ہیں۔ ان معلومات سے کوئی فائدہ نہیں اٹھا سکتے۔" وہ بستر سے اٹھ کر بے تابانہ انداز میں کمرے میں ٹہلنے لگی۔

"ابھی ایک کارڈ باقی ہے۔ آرتھر کیبل کو فون کر کے میں اسے کھیل سکتا ہوں۔" خاموشی سے کچھ دیر تک سوچنے کے بعد میں نے پرخیال انداز میں کہا۔

"ہو سکتا ہے کہ اب وہ تمہاری آواز سنتے ہی فون بند کر دے۔" ویرا نے خدشہ ظاہر کیا۔

"اسے میری بات سننی پڑے گی ورنہ وہ واشنگٹن کے بااثر حلقوں کا اعتماد کھو بیٹھے گا۔" میں نے زور دے کر کہا "وہ حد سے زیادہ خود اعتمادی کا شکار ہے۔ اس کا یہ زعم ختم ہو گیا تو اس سے نمٹنا آسان ہو جائے گا۔ اب میں اسے خاک میں ملانے پر تل گیا ہوں۔"

"اس کی دشمنی میں الجھ کر تم سلطان شاہ کی زندگی کو لاحق خطرات کو کیوں نظر انداز کر رہے ہو؟ ہمیں سر جوڑ کر اس کے لیے کچھ سوچنا چاہیے۔"

"تم سوچتی ہو۔ سوچتے سوچتے میرا دماغ دکھنے لگا ہے۔ یہ طے ہے کہ اب ہم اس کے لیے کچھ نہیں کر سکتے۔ وہ زندہ رہے یا اس مہم میں شہید ہو جائے، ہمیں آرتھر کیبل کو بے بس کرنا ہو گا۔ میں اس سے آخری بار بات ضرور کروں گا۔"

ویرا نے میری آنکھوں میں ناچتی ہوئی وحشت و سفاکی کے پیش نظر زبان بند کر لی۔

"ان چکروں میں راما کو نہ بھولو۔" میں نے اس کی طرف گھوم کر نرمی سے کہا "فون کر کے دیکھ لو کہ اس کا گھر آباد ہے یا اس کی بیوی کہیں اور منتقل ہو چکی ہے۔"

"کمرے میں واپس آنے تک مجھے سلطان شاہ کے بارے میں کوئی نیا اندیشہ نہیں تھا۔ میں نے آتے ہی اسے چیک کیا تھا۔ اس کی بیوی کے ساتھ کوئی مرد بھی موجود ہے جو اطالوی لب و لہجے میں خاصی روانی سے انگریزی بول لیتا ہے۔"

"دونوں میاں بیوی ایک جیسے ہی نکلے۔" ہنستی سے یہ کہہ کر میں کمرے سے نکل گیا۔

تھوڑی دیر بعد میں فون بوتھ میں کھڑا فون کی گھنٹیوں کی آواز سن رہا تھا۔ تیسری گھنٹی مکمل ہونے سے پہلے فون اٹھا لیا گیا۔ بولنے والا آرتھر کیبل ہی تھا۔

"میں نے لندن ٹائمز سے پوری کہانی کا سودا کر لیا ہے۔" اس سے پہلے کہ وہ فون بند کرنے کا ارادہ کرتا، میں نے اپنی دانست میں دھماکا کر ڈالا۔

"سودا کر لیا ہے تو مجھے اطلاع کیوں دے رہے ہو؟" اس وقت وہ دوبارہ پرسکون ہو چکا تھا۔

"ابھی تبرص کی اصل کہانی پر صرف اصولی سودا ہوا ہے۔ ایک لاکھ پاؤنڈ معقول رقم ہوتی ہے۔"

"ایسی حقیر رقمیں میرے معمولی کارندے ایک دن میں اڑا دیتے ہیں۔ اپنا اصل مقصد بتاؤ۔ تم یہ سب مجھے کیوں بتا رہے ہو۔ زبان بند رکھنے کے لیے میں تمہیں ایک سینٹ بھی نہیں دوں گا۔"

"مشکل یہ ہے کہ واشنگٹن کے فیصلے کے حوالے سے کہانی میں تمہارا ذکر ضرور آئے گا۔ واشنگٹن کے اعلان سے پہلے یہ ساری رپورٹ لندن کے ایک بڑے اخبار کی شہ سرخیوں میں چھپے گی تو تم سمجھ سکتے ہو کہ تمہاری حیثیت کس قدر مجروح ہو گی۔"

"اوہ۔" اس کی غراہٹ سنائی دی "اب تم مجھے بلیک میل کرو گے۔"

"تمہارے رتبے کے آدمی کو بلیک میل کرنا میرے لیے ایک اعزاز ہو گا جو میرا حوالہ بن سکتا ہے۔"

"کیا لندن ٹائمز والے اسی قدر ذوق رکھتے ہیں کہ ایک گمنام آدمی کی بے سروپا تحریر لیں گے؟"

"دس ہزار پاؤنڈ کے عوض میری کہانی ان کے پاس محفوظ رہے گی۔" میں نے اندھیرے میں تیر چلایا۔ "سرکاری پریس ریلیز جاری ہوتے ہی وہ میری رپورٹ چھاپ کر بقیہ لوٹے ہزار روپے دیں گے۔ اتنی اہم اور بڑی خبر خریدنے کے لیے معمولی اخبار بھی دس پندرہ ہزار پاؤنڈ کا جوا کھیل سکتے ہیں۔"

"یہ رقم مل جائے تو تم کہانی بیچنے کا ارادہ ترک کر دو گے؟" وہ راہِ راست پر آ گیا۔

"تم سے مجھے رقم لینے کی کوئی ضرورت نہیں۔ اس بڑے اسکینڈل سے بچنے کے لیے تمہیں میرے آدمی کی آزادی کا بندوبست کرنا ہوگا۔" میں نے کوئی لگی لپٹی رکھے بغیر اپنا مدعا ظاہر کر دیا۔

"جب وہ اپنے ساتھ پورے جہاز کو آگ لگانے پر تلا ہوا ہے تو تم اسے کیوں بچانا چاہ رہے ہو؟"

"مجھے اپنے ہر آدمی کی جان عزیز ہے۔ وہ خود کو ختم کرنے پر مجبور کر دیا گیا ہے ورنہ کوئی بھی اپنی خوشی سے موت کو گلے نہیں لگاتا۔ تمہارے دوست ویت نام سینڈروم کا بہانہ کر کے کسی بے گناہ کو قربانی کا بکرا بنا سکتے ہیں۔ میرے لیے ایسی بات سوچنا بھی گناہ ہے۔"

چند لمحوں کی خاموشی کے بعد وہ بولا۔ "اس بات کی کیا ضمانت ہے کہ اس کی رہائی کے بعد تم یہ کہانی کسی کو نہیں دو گے؟ میں تمہاری زبان پر بھروسا نہیں کر سکتا۔"

"قیدی کا ڈراما ختم ہونے کے بعد کسی پریس ریلیز کی ضرورت نہیں رہے گی اور یہ اسکینڈل جنم لینے سے پہلے ختم ہو جائے گا۔ ایسے میں کوئی ردی کے بھاؤ بھی کہانی نہیں خریدے گا۔"

"وہ اسی جہاز میں تابوتوں سمیت افغانستان جانے کا مطالبہ کر رہا ہے۔ وہ علاقہ شورش زدہ ہے......"

میں نے اس کی بات پوری ہونے سے پہلے اچک لی۔ "اس کی دی ہوئی مہلت تیزی سے ختم ہو رہی ہے۔ یہ کام اس سے پہلے مکمل ہو جانا چاہیے۔"

اس کی رضامندی کا اندازہ ہوتے ہی میرے دل کی دھڑکنیں بے ترتیب ہونے لگیں۔ مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے آنے والے وقت میں مجھے کھوئی ہوئی جنت ملنے والی ہو۔

"پھر اس خطے میں ترکی ہی ایسا محفوظ ملک ہے جہاں یہ کام رازداری سے ہو سکتا ہے۔ وہاں سے میری ذمے داری ختم ہو جائے گی۔"

"اس کا مطلب یہ لوں کہ تم نے میری تجویز قبول کر لی ہے؟" میں اپنی خوشی پر قابو نہ رکھ سکا۔

"ابھی میں اس تجویز پر غور کر رہا ہوں۔ اس کی توثیق دوسرے ہی کریں گے۔ اس کے بعد بھی ایک بڑا مسئلہ برقرار رہے گا۔ کیا تمہارا آدمی ترکی جانے پر آمادہ ہو جائے گا۔"

"موجودہ حالات میں وہ تمہارے چنگل سے آزاد ہونے اور زندہ رہنے کا کوئی موہوم ترین موقع بھی ضائع نہیں کرے گا۔ مایوسی کی آخری حدوں پر وہ کچھ بھی کر گزرے گا۔"

"تم انقرہ میں اپنے آدمی کی وصولی کا بندوبست کرو۔ میں اس تجویز کو منظور کرانے کی کوشش کرتا ہوں۔ آدھے گھنٹے بعد تم دوبارہ مجھے فون کرو گے تو حتمی فیصلہ ہو جائے گا۔"

"گڈ..... اس وقت تم بہت دانش مندی اور تدبر سے کام لے رہے ہو۔ مجھے امید ہے کہ اپنی کوششوں میں تم وقت پر ضرور نظر رکھو گے۔" میں نے پورے خلوص اور خوش دلی کے ساتھ کہا۔

"مجھے معلوم ہے کہ اس وقت میں جیتی ہوئی بازی ہار رہا ہوں۔" اس کی آواز اچانک بہت تلخ ہو گئی۔ "کبھی کبھی آدمی اپنی غلطیوں کی اس سے بڑی قیمت ادا کرتا ہے۔ میں نے سمجھ لیا کہ یہ معاہدہ ہونے کے بعد دشمنی ختم ہو جائے گی۔ تم جلد ہی فنا کر دیے جاؤ گے۔"

"اپنی غلطی کو تسلیم کر لینے والے عظیم ہوتے ہیں۔ تمہاری تلخ نوائی کے باوجود میں تمہاری اس اخلاقی جرأت کو سلام کرتا ہوں۔" میں نے تشکر سے لبریز آواز میں کہا۔ "کاش توثیق کرنے والے بھی اس نکتے کو سمجھ لیں تو یہ سنگین بحران آج رات ہی ٹل جائے گا۔"

"ٹھیک آدھے گھنٹے بعد میں اسی نمبر پر تمہاری کال کا انتظار کروں گا۔" اس نے فون بند کر دیا۔

گفتگو ختم ہوتے ہی وفورِ مسرت سے میرا دل بھر آیا۔ کے گھور اندھیروں میں مجھے اچانک ہی وہ روشنی نظر آئی تھی۔ یہ خدا کے شکر و ممنونیت کا مقام تھا کہ میں سلطان شاہ سے ہزاروں میل دور اور لاتعلق ہوتے ہوئے بھی اس کے لیے کچھ کر گزرنے میں کامیاب ہوتا نظر آ رہا تھا۔

آرنک بٹل کا دیا ہوا آدھا گھنٹہ پورا ہونے سے پہلے مجھے انقرہ کے بارے میں اول خان سے بات کرنی تھی۔ لہٰذا میں نے وہ بوتھ چھوڑ دیا۔ تھوڑی سی دیر میں، میں نے ایک بوتھ سے آرنک بٹل کو دوسری مرتبہ فون کیا تھا۔ انہوں نے دوسری بار یہ معلوم کر لیا تھا کہ میں اسے فون کرنے کے لیے ایک مخصوص بوتھ ہی استعمال کر رہا تھا تو نمبر بار بار اس کے آدمی مجھے گھیرنے میں لے کر کوئی بھی کسی طرف کر سکتے تھے۔

ٹیکسی میں وہاں سے وکٹوریہ کی طرف جاتے ہوئے میرے ذہن میں آہستہ آہستہ یہ خیال جڑ پکڑنے لگا کہ آرنک بٹل نے اپنی غلطی تسلیم کی تھی نہ اسکینڈل اٹھانے کے لیے وہ سلطان شاہ کو چھوڑنے پر آمادہ ہوا تھا۔ انہوں نے یہ مکاری صرف اس لیے کی تھی کہ آدھے گھنٹے میں کسی وہ ہدایات دے کر اس بوتھ کے گرد اپنے آدمیوں کا جال پھیلا سکیں اور پھر مقررہ وقت پر وہ مجھے گھیر لیں۔ جگہ تبدیل کرنے کے بعد میں ایسے کسی خوف کے بغیر اس سے تیسری بار بھی رابطہ کر سکتا تھا۔

وکٹوریہ اسٹیشن کے باہر ٹیکسی چھوڑ کر میں اونچی چھت والے ہال میں داخل ہوا تو وہاں کئی بوتھ خالی تھے۔ میں نے ایک الگ تھلگ بوتھ منتخب کر کے اول خان سے رابطہ کر لیا۔

''شاید تم اس وقت بھی وہاں کچھ کرتے پھر رہے ہو۔'' میری آواز سن کر اول خان پرامید لہجے میں بولا۔ ''کیا اس کے بارے میں کوئی نئی خبر ملی ہے۔''

''خبریں ہی خبریں ہیں۔ میں دو بار اسحٰق گھمنی سے بات کر چکا ہوں۔ چند منٹ بعد آخری گفتگو ہوگی۔ ایک ہلکی سی امید پیدا ہوئی ہے کہ شاید سلطان شاہ کو انقرہ پہنچایا جائے.....''

''یہ کیسے ہوگا؟ پتھر سے تیل نکلنے کی بات سمجھ میں آ سکتی ہے مگر یہ.....''

''یہ ان باتوں کا وقت نہیں ہے۔ انقرہ میں کسی کا بندوبست کرو جو ضرورت پڑنے پر پوری ذمہ داری سے سلطان شاہ کی آزادی کی تصدیق کر سکے۔'' اس سے بات کرتے ہوئے میری نظریں بار بار اپنی رسٹ واچ کی طرف اٹھ رہی تھیں۔

''انقرہ میں ایوب آغا میرے مکمل بھروسے کا، میرے جیسا غیر سرکاری آدمی ہے۔ میں اس کی ڈیوٹی لگائے دیتا ہوں۔ ضرورت پڑی تو وہ کچھ سفارتی رابطے بھی استعمال کر گزرے گا۔''

''مجھے ایسے ہی آدمی کی ضرورت ہے۔ میرے پاس صرف چار منٹ رہ گئے ہیں۔ جلدی سے مجھے اس کا فون نمبر دو اور اسے میرے بارے میں بریف کر دو۔ ہو سکتا ہے کہ یہ کام آج رات ہی ہو جائے۔''

اول خان کے مبہم اشارے سے میں نے سمجھ لیا تھا کہ ایوب آغا بھی ایس ٹی ایف کا کوئی آدمی تھا۔ مجھے ہولڈ کرانے کے بعد اول خان ذرا سی دیر کے لیے غائب ہوا پھر اس نے ایوب آغا کا فون نمبر بتایا جو میں نے سگریٹ کے پیکٹ پر لکھ لیا۔

''اب صرف اتنا سن لو کہ سلطان شاہ اب تک ان کے تین آدمی مار چکا ہے اور قیدیوں سے افغانستان واپسی کا مطالبہ کر رہا ہے۔ وہ رہا ہو گیا تو کل کے اخباروں میں سناٹا رہے گا ورنہ ہر طرف ایک بھونچال سا آ جائے گا۔ دعا کرو کہ میں سرخرو ہو جاؤں۔''

''میری ساری دعائیں تمہارے ساتھ ہیں۔ تمہارا وقت ہو رہا ہے۔ باقی باتیں پھر ہوں گی۔''

میں نے کریڈل دبا کر لائن منقطع کر دی اور پھر فوراً ہی آرنک بٹل کا نمبر ملانے لگا۔

دوسری طرف گھنٹی بجنے تک مقررہ وقت میں صرف چند سیکنڈ باقی رہ گئے تھے۔ ایک ہلکی سی بزر ہوتے ہی آرنک بٹل لائن پر آ گیا۔

''میں نے تمہاری بات اوپر تک پہنچا دی ہے۔ دوسرے فون پر وہاں سے کسی بھی وقت جواب آ سکتا

ہے۔" اس نے کہا" پہلے تمہارا آدمی صرف میرا اور دسر تھا لیکن سی ون تھرٹی کی وجہ سے ہر ایک نے اسے انا کا مسئلہ بنالیا ہے۔ صرف ایک شخص میرا ہم خیال ہے اور وہی کچھ کام دکھا سکتا ہے۔"

"یہ وقت گزارنے کی کوئی کوشش تو نہیں ہے؟" میں نے بے اعتباری سے پوچھا۔

"یہ تمہاری خام خیالی ہے۔ تمہاری تجویز پر پوری سنجیدگی سے غور ہو رہا ہے...... یہ تو بتاؤ کہ کیا تم کسی نئے بوتھ سے فون کر رہے ہو؟ تمہاری آواز کچھ بھاری محسوس ہو رہی ہے۔"

میں اس ملعون کی مکاری پر نفرت اور تلخی محسوس کیے بغیر نہ رہ سکا۔ مجھے ابتدائی گفتگو میں الجھا کر وہ اپنے "اہلکار" سے معلومات لے چکا تھا مگر مجھ سے آواز کے بھاری ہونے کا بہانہ کر رہا تھا۔

اسے سلگانے کے لیے میں نے بھی تجاہل سے کام لیتے ہوئے جواب دیا" میں وہیں سے بات کرتا مگر اس بار وہاں کچھ مشتبہ افراد منڈلا رہے تھے۔ ان سے الجھنے کا خطرہ مول لینے کے بجائے میں ادھر چلا آیا۔"

"تم اپنے سائے پر بھی بھروسہ نہیں کرتے یہی وجہ ہے کہ تمہیں ہر جگہ اپنے دشمن نظر آتے ہیں۔ میرے سوا اور کس کو معلوم ہوگا کہ اس وقت تم اس بوتھ پر آؤ گے؟"

"تو پھر وہ تمہارے ہی آدمی ہوں گے۔" اس بار میں نے صاف شبہ ظاہر کر دیا۔

وہ تلخ انداز میں ہنس پڑا" تم بہت چالاک بننے کی کوشش کرتے ہو۔ میں جلد ہی تمہارے پر کتر کر تمہیں اپنے عجائب گھر میں سجاؤں گا۔ یہ بتاؤ کہ انقرہ میں تم نے کیا بندوبست کیا ہے۔"

"میرا آدمی ہدایات کا منتظر ہے۔ تم طریقہ کار بتاؤ۔ وہ خود رابطہ کرے گا۔"

"کرنل نل برائٹ۔ نام لوٹ کر لو۔ وہ اب سے دو گھنٹے بعد انقرہ کے ملٹری ائر بیس کے کمانڈر کے پاس موجود ہوگا اور تمہارے آدمی کے ساتھ جہاز پر جائے گا۔ تمہارے آدمی کا کیا نام ہے؟"

"ایوب آغا۔" میں نے نام دہرا دیا اور پوچھا" کیا اوپر سے اتنی جلدی جواب آ گیا؟"

"اپنے کام سے کام رکھو۔ غیر ضروری سوالات مت کرو۔ یہ شوق اس وقت پورا کر لینا جب تم سب کنگا کے عالم میں میرے روبرو لائے جاؤ گے۔"

"تم نے یہ اطمینان کر لیا ہے کہ یہ کام مقررہ مہلت ختم ہونے سے پہلے مکمل کر لیا جائے گا؟"

"قبرص والوں کو ہدایات دے کر کوشش کی گئی ہے۔ جہاز پرواز نہ ہونے کے برابر ہے۔ وہ انقرہ پہنچنے میں زیادہ دیر نہیں لے گا۔ انقرہ والوں سے سارے معاملات وہ خود طے کر لیں گے۔"

"تم نے میرے پر اسنے بوتھ کے گرد منڈلانے والوں کے بارے میں کوئی جواب نہیں دیا۔"

"وہ کوئی بھی ہوں۔ میں انہیں نہیں جانتا۔ تم میری ایک بات لکھ لو کہ اب تمہاری آزادی کے دن گنے جا چکے ہیں۔ میں نے اپنی پوری توجہ تم پر مرکوز کر دی ہے۔"

میں اسے کوئی سخت بلکہ منہ توڑ جواب دے سکتا تھا لیکن وہ میرے ہاتھوں میں موم کی ناک بنا ہوا تھا۔ اسے تاؤ دلانا میرے بلکہ سلطان شاہ کے حق میں ضرر رساں ثابت ہو سکتا تھا۔

"تمہارا شکریہ کہ تم نے مجھے اتنی توجہ کے قابل سمجھا۔ میں جلد ہی......" باقی الفاظ میرے منہ میں ہی رہ گئے کیوں کہ آئزک بیل نے اچانک فون بند کر دیا تھا۔

بلی اور چوہے کا وہ روح فرسا کھیل دھیرے دھیرے ایک واضح اور روشن انجام کی طرف بڑھتا ہوا نظر آ رہا تھا۔ موت کے دہانے سے سلطان شاہ کی واپسی کی امید بندھ جانے کے بعد میرے وجود میں توانائی کی ایک نئی لہر انگڑائیاں لے رہی تھی۔ میں وہ بوتھ چھوڑ کر دوسرے بوتھ میں گھس گیا۔

آئزک بیل کی خباثت اور مکاری کے کھلے کھلے ثبوت سامنے آ جانے کے بعد میں ہر امکانی احتیاط سے کام لینے کا مصمم ارادہ کر چکا تھا۔

انقرہ کا نمبر ملاتے ہوئے میں سوچ رہا تھا کہ عجلت میں، میں نے ایوب آغا کی وظیفت کے بارے میں اول خان سے کوئی سوال نہیں کیا تھا۔ وہ نام کچھ ایسا منفرد تھا کہ

وہ ایرانی یا ترک بھی ہو سکتا تھا۔

ایوب آغا میرے فون کا منتظر تھا۔ میرا تعارف سنتے ہی سنجیدہ آواز میں احکام کا طالب ہو گیا۔

وہ پاکستانی ہی تھا اور شستہ اردو بول رہا تھا۔ اس کے گمبھیر لب و لہجے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اول خان کی بریفنگ سے وہ حالات کی سنگینی کا اندازہ لگا چکا تھا۔

"تمہارے ٹائم زون مختلف ہیں۔ اب سے ایک گھنٹا پچاس منٹ بعد انقرہ کے ملٹری ایئربیس کے کمانڈر کے پاس کرنل فل برائٹ پہنچے گا۔ اس کے ساتھ ہی دن تھری پر جا کر تم مغوی کو پوری احتیاط سے واپس لاؤ گے۔ یہ خیال رہے کہ جہاز چھوڑنے کے بعد تم دونوں پر کہیں بھی قاتلانہ حملہ ہو سکتا ہے۔ اسے انقرہ سے جلد از جلد کراچی بھیج کر تم اپنی ذمے داری سے بری ہو جاؤ گے۔"

"ایئربیس کا کمانڈر میرا دوست ہے۔" ایوب آغا کے اس انکشاف نے میرا دل خوش کر دیا، وہ کہہ رہا تھا "اگر یہ ملٹری ایئربیس کا معاملہ ہے تو تم ذرا بھی فکر نہ کرو۔ میں ابھی سے وہیں ڈیرا ڈال دوں گا۔ اس قلعے میں کوئی میرے مہمان کا بال بھی بیکا نہیں کر سکے گا۔"

"میرا فون نمبر لکھ لو۔ سلطان شاہ آجائے تو مختصر سا پیغام دے دینا۔ ہوٹل میں میرا نام اسلم خان ہے۔" یہ کہہ کر میں نے اسے ہوٹل کے کمرے اور ٹیلی فون کے نمبر بتا دیے۔ نمبروں کی تصدیق کے بعد میں نے فون بند کر دیا۔

رات زیادہ گہری نہیں ہوئی تھی لیکن موسم خاصا سرد تھا۔ میں ٹکٹ خرید کر آکسفورڈ اسٹریٹ سے ہو کر جانے والی ایک سرخ ڈبل ڈیکر بس میں سوار ہو گیا۔

روشنی میں نہائے ہوئے، شہر کے بارونق علاقوں سے گزرتے ہوئے بس نے مجھے آکسفورڈ سرکس پر اتار دیا۔ وہاں سے ہوٹل زیادہ دور نہیں تھا۔ میں پیدل ڈیلی سڑک پر ہو لیا۔

راستے میں، میں نے دور سے اپنے پسندیدہ فون بوتھ کی طرف نظریں دوڑائیں تو اس وقت وہاں خلاف معمول چار تنومند نوجوان سر جوڑے کھڑے تھے اور ہر راہ گیر کو غور سے دیکھ رہے تھے۔

انہیں دیکھ کر میرے ہونٹوں پر مسکراہٹ پھیل گئی۔ ان چاروں کو یقینی طور پر کسی ڈیوڈ استار نے ہی میرے لیے بھیجا تھا۔ انہیں دیا ہوا وقت بہت پہلے گزر چکا تھا مگر وہ ابھی کسی کامیابی کی امید میں وہیں جمع تھے تاکہ [illegible] کر وہ اپنے یہودی آقا سے انعام کے طالب ہو سکیں۔

میں ڈیرا سے صرف ایک ٹیلی فون کا ذکر کر کے [illegible] سے گیا تھا۔ وہاں چکر ہی دوسرا چل پڑا اور مجھے [illegible] دینے کے لیے وکٹوریہ تک دوڑ لگانی پڑ گئی۔ [illegible] ہوئے حالات میں میری اس تاخیر نے اسے پریشان کر [illegible] تھا۔

میری صورت دیکھتے ہی وہ والہانہ انداز میں میرے سینے سے لگ گئی۔ ڈیرا کی وہ حرکت اس قدر بے ساختہ اور والہانہ تھی کہ میں نے ہولے سے اسے اپنے بازوؤں کے حصار میں لے لیا۔

"مجھے اختلاج سا ہونے لگا تھا۔" اس نے میرے سینے میں منہ چھپا کے شکوہ کیا "تم کہاں رہ گئے تھے؟"

"آج میں نے سلطان شاہ کے لیے سب کچھ داؤ پر لگا دیا۔ ہمارے بوتھ کے قریب اس وقت بھی چار سفید فام غنڈے میرا انتظار کر رہے ہیں۔ اگر آج رات سلطان شاہ کو عذاب سے نجات مل گئی تو میں سمجھوں گا کہ میری ساری محنت وصول ہو گئی۔"

ڈیرا نے میرے سینے سے ہٹ کر اپنی بڑی بڑی تحیر زدہ آنکھیں میری آنکھوں میں ڈال دیں "کیا واقعی اس کی کوئی مضبوط امید پیدا ہو چلی ہے؟"

"امید پر دنیا قائم ہے۔" یہ کہہ کر میں تھکے ہارے انداز میں بستر پر گر گیا۔ ڈیرا نے فوراً ہی قالین پر بیٹھ کر میرے پیروں سے جوتے اور موزے اتارنے شروع کر دیے۔

میں نے سرور کے عالم میں لمحہ بھر کے لیے آنکھیں موند لیں تو میرے تصور میں غزالہ کا شکایتی چہرہ مجسم ہو گیا۔ اس کا چہرہ تجم آلود اور آنکھیں نمناک تھیں۔ میں نے [illegible] کر آنکھیں کھول دیں اور دونوں پیر ڈیرا سے دور [illegible] لیے۔ میری خلوت کی وہ آزادیاں اور دوسری سر [illegible] غزالہ کی امانت تھیں۔ ڈیرا کو وہ قربت دے کر میں گھر [illegible]

غزالہ کی امانت میں خیانت مجرمانہ کا مرتکب ہو رہا تھا۔

"کیا ہوا؟ تم ایک دم ہی کیوں چونک پڑے ہو؟" ویرا آنکھوں سے اٹھ کر مسہری پر میرے قریب بیٹھ گئی۔ میں کروٹ لے کر مسہری کے دوسرے سرے پر لڑھک گیا۔

"غزالہ کا خیال آگیا تھا۔ وہ شہر میں اکیلی اور بے گھر ہے۔" میں نے اداسی سے کہا۔

"تم ہی کیا ایسی المناک منظر کشی نہ کرو۔ اول خان کا پورا گھرانا اس کی خبر گیری کر رہا ہے اور وہ ان ہی کی میزبانی کے مزے لوٹ رہی ہے۔"

"تم نہیں سمجھ سکتیں۔ شادی شدہ عورت اپنے مرد سے دور ہو تو ہزاروں کی بھیڑ میں بھی خود کو بالکل تنہا محسوس کرتی ہے اور اس کے ساتھ اکیلی ہو کر بھی اکیلی نہیں ہوتی۔"

"اس وقت ہم سب میں سلطان شاہ سب سے زیادہ مظلوم ہے۔ اس کے بعد غزالہ کی باری آتی ہے۔ تم مجھے کیوں نہیں بتاتے کہ تم کیا تیر مار کر آئے ہو؟" اس نے تیکھے لہجے میں کہا۔

"میں جب سوچتا ہوں، کانپ کر رہ جاتا ہوں۔ اگر غزالہ اس رات فلیٹ پر ہی ہوتی تو اس پر کیا گزری ہوتی۔ اس کے ساتھ سلطان شاہ بھی بندھ کے رہ جاتا۔"

"وہ تو اب بھی بندھا ہوا ہے۔ تمہاری رائے تھی کہ سلطان شاہ نے سی ون تھرٹی پر قبضہ کر کے سنگین غلطی کی ہے اور اب وہ مارا جائے گا۔" ویرا نے چڑ کر مجھے میری ہی بات یاد دلائی۔

"کچھ دیر پہلے ایسی ہی صورت حال تھی۔ وقت گزرنے کے ساتھ کچھ تبدیلیاں آئی ہیں۔ یوں سمجھو کر آرنک جیل نے میری بلیک میلنگ کے سامنے جھکنے کا فیصلہ کر لیا ہے۔"

وہ جس بات کے پیچھے پڑ جاتی تھی اسے اگلوا کے رہتی تھی۔ اس سے سوال و جواب کا سلسلہ دراز ہوتا چلا گیا اور معلومات میں تازہ ترین اضافوں کے ساتھ اس کا موڈ خوشگوار ہونے لگا۔

میرے جسم اور ذہن پر شدید تکان طاری تھی لیکن آنکھوں میں دور تک نیند کا پتا نہیں تھا۔ لاشعور میں بسا ایک خیال بسا ہوا تھا کہ رات کے ایک اور دو بجے کے درمیان انقرہ سے سلطان شاہ کے بارے میں کوئی خبر آنی ہے اور اس وقت تک مجھے ہر حال میں جاگنا ہے۔

وقت گزارنے کے لیے ویرا کو چڑانا اور اس کے سوالوں کے جواب دینا ایک اچھا مشغلہ تھا۔ وہ سلطان شاہ اور آرنک جیل کی طرف سے پوری تسلی ہو جانے کے بعد دوبارہ غزالہ کا ذکر نکال بیٹھی۔

"اب تمہیں غزالہ کیوں یاد آگئی؟" میں نے غصیلے لہجے میں اس سے پوچھا۔

"سلطان شاہ کے بارے میں سب کچھ جان لینے کے بعد اب ہم دنیا کے ہر موضوع پر بے فکری سے بات کر سکتے ہیں۔" اس نے ڈھٹائی سے جواب دیا۔

"اس وقت مجھے سب کچھ معلوم تھا اسی لیے مجھے غزالہ کا خیال آرہا تھا۔"

"تم جیسے شکی اور حاسد شوہروں سے دور رہ کر وہ پہلے سے زیادہ سکھی ہوگی۔"

"جس دن کسی معقول آدمی سے شادی کر لوگی تو یہ باتیں خود بخود سمجھنے لگو گی۔"

"یورپ کی شادیاں لڑکیوں کے لیے عمر قید کی سزا نہیں ہوتیں۔ مرد ذرا بھی بگڑتا ہے تو عورتیں خود ہی کوئی دوسری راہ تلاش کر لیتی ہیں۔ کوئی کسی کے بغیر خود کو اداس اور تنہا محسوس نہیں کرتا۔ یہ چونچلے بس مشرق ہی میں چلتے ہیں۔"

"عورتیں ساری دنیا میں ایک جیسی ہوتی ہیں لیکن تم جیسی خال خال ہوتی ہیں۔"

"دنیا کی عورتوں کا حال تمہارے سامنے ہے۔" وہ مضحکہ اڑانے والے انداز میں بولی۔ "راما کاروزیتی بیوی کو دھوکا دے کر عیاشی کے ارادے سے نکلا اور اس کی معصوم سی بیوی اپنے شوہر کی موت سے بے خبر اس کے بستر پر کسی اور کے ساتھ گلچھرے اڑا رہی ہے۔"

"فون پر ایک اطالوی مرد کی آواز سن کر تم نے اتنا بڑا الزام کیسے لگا دیا؟" میں نے اسے چڑانے کے لیے اعتراض کیا۔ "ہو سکتا ہے کہ وہ اس کا بھائی رہا ہو۔"

"اونہہ۔" ویرا نے حقارت سے اپنا سر جھٹکا۔ "یہاں

کوئی بھائی اپنی بہن کے لیے ایسی قربانیاں نہیں دیتا۔ ہوش سنبھالنے کے بعد سب اپنے گھر، مرضی اور تقدیر کے مالک ہوتے ہیں۔"

"تمہارے مسعود ماغ کے کیڑے جب زور کرنے لگتے ہیں تو تمہیں ایسی ہی باتیں سوجھتی ہیں۔ اب میرے اوپر کیوں چڑھی چلی آرہی ہو۔ تم دور رہ کر بھی بات کر سکتی ہو۔"

"تمہاری ایسی کی تیسی!" ویرا نے جھلا کر بیڈ سوئچ پر ہاتھ مارا اور کمرا تاریک کر دیا "اتنی دیر سے خود چھیڑ چھاڑ کر رہے ہو اور الزام مجھ پر لگا رہے ہو۔ میں تمہارا دماغ درست کر دوں گی۔"

وہ غراتی ہوئی بہت جارحانہ انداز میں میرے سینے پر سوار ہو گئی اور میرے کچھ سمجھنے سے پہلے ہی میری دونوں کنپٹیوں کو اپنی نرم ہتھیلیوں میں دبا کر ایک خاص انداز میں زور زور سے مسلنے لگی۔

میں نے اسے اپنے سینے پر سے دھکیل کر نیچے گرانا چاہا مگر یوں محسوس ہوا، جیسے میرے بازو من من بھر کے ہو گئے ہوں، آنکھیں بیک بند ہونے لگی تھیں اور ذہن پر ہلکا ہلکا انجانا سا سرور طاری ہونے لگا۔

"مائی ڈارلنگ!" مجھے ویرا کی سرسراتی ہوئی سرگوشیانہ آواز بہت دور سے آتی ہوئی محسوس ہوئی۔ وہ کہہ رہی تھی "تم بار بار یہ کیوں بھول جاتے ہو کہ میرا نام ویرا ہے۔ میں جب چاہوں پلک جھپکتے میں تمہیں کسی بچے سے زیادہ بے ضرر بنا سکتی ہوں۔ اب تم کچھ دیر تک میرے ہی رحم و کرم پر رہو گے۔"

میری کنپٹیوں پر اس کی نرم و گداز ہتھیلیاں بدستور متحرک رہی تھیں پھر میری سماعت بھی جواب دے گئی اور میرے کانوں میں بس ویرا کی منمناہٹیں ابھرتی ڈوبتی رہ گئیں۔ مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا، جیسے ویرا نے میرے لباس میں بے شمار گرم گرم اور لجلجے کیچوے چھوڑ دیے ہوں۔

پتا نہیں وہ کیفیت کتنی دیر قائم رہی۔ دوبارہ ہوش میں آتے ہی میں نے ہڑبڑا کر رسٹ واچ پر نظر ڈالی تو میری کلائی خالی تھی۔ کمرا روشن تھا اور ویرا اپنے ہونٹوں پر ایک فاتحانہ مسکراہٹ سجائے کرسی پر بیٹھی میری رسٹ واچ سے کھیل رہی تھی۔

"بوکھلانے کی ضرورت نہیں، ابھی ایک بجنے میں بھی کچھ دیر باقی ہے۔" ویرا نے میری کیفیت سے لطف اندوز ہوتے ہوئے جواب دیا۔

"کیا بات ہے؟ مجھے کیا ہوا تھا؟ میں نقاہت محسوس کر رہا ہوں۔" میں نے کھوئی کھوئی سی آواز میں کہا۔ اس وقت بھی میرا ذہن دھند میں لپٹا ہوا تھا۔

ویرا نے ہلکا سا قہقہہ لگایا "جو کچھ ہوا ہے، اس کے بعد ایک گرم گلاس گرم دودھ ساری نقاہت دور کر دیتا ہے۔ یہ میرے ماورئل آرٹ کی ایک ہلکی سی جھلک تھی۔ جب اٹھو گے، میں اسی طرح سیٹ کر اپنا کھلونا بنالوں گی۔ ذرا سی دیر میں تم بالکل نارمل ہو جاؤ گے۔"

اس کی بات حرف بحرف درست ثابت ہوئی۔ کچھ دیر تک پلکیں جھپکانے کے بعد رفتہ رفتہ میری ساری توانائیاں بحال ہو گئیں اور میں نے بستر چھوڑ دیا۔

"یہ تمہاری بہت گھٹیا حرکت تھی۔" میں نے قدرے برہمی سے کہا "بے خبری میں تم نے مجھے دبوچ لیا ورنہ میں ذرا سی دیر میں تمہاری طبیعت صاف کر دیتا۔"

"دشمن ہمیشہ بے خبری میں ہی دبوچتا ہے۔" وہ مسلسل تیکھے انداز میں مسکرائے جارہی تھی "آج میں نے تمہیں اس کمال کا ہلکا سا نمونہ دکھایا ہے۔ آئندہ یہ وقفہ بڑھ بھی سکتا ہے۔"

"تو اب تم مجھ سے دشمنی پر اتر آئی ہو؟" میں نے اسے گھور کر دیکھا۔

"دوستی سے بچ کے ہو تو اب دشمنی سے ہی کام چلانا پڑے گا۔ جاد وہنا میرے لیے مشکل ہے۔"

میں دل ہی دل میں اس واقعے پر خفت اور شرمندگی محسوس کر رہا تھا۔ مجھے کچھ علم نہیں تھا کہ مختصر سی بے ہوشی کے عالم میں ویرا نے میرے ساتھ کیا سلوک کیا۔ میں اس بارے میں اس سے کچھ پوچھتا تو وہ مجھے اپنے مذاق کا نشانہ بنالیتی۔ میں اس پر ملامت آمیز نظریں ڈالتا ہوا باتھ روم میں چلا گیا۔

ویرا جب سے ماسٹر رابرٹ ہوٹل چھوڑ کر میرے

ہاتھ آئی تھی۔ مسلسل ایک اضطراب اور بے کلی میں مبتلا تھی۔ حالات کچھ ایسی نہج پر چل رہے تھے کہ مجھے خود بھی اس کی دل جوئی کا خیال نہیں رہا تھا۔ اس رات ویا نے ایک طویل اعصابی شکست وریخت کے بعد سلطان شاہ کی آزادی کا مژدہ سنا تھا اور ذہن سے وہ بوجھ اترتے ہی بے کام ہوگئی تھی۔

اس نے میری کنپٹیوں کی کچھ مخصوص رگوں پر دباؤ ڈالنے کے بہانے اتنی دھیگا مشتی کر لی تھی کہ اس کے بعد وہ آسودہ اور پرسکون نظر آرہی تھی۔

باتھ روم سے میری واپسی پر ویا نے رسٹ واچ مجھے لوٹا دی" ایک بج چکا لیکن ابھی تک انقرہ سے کوئی خبر نہیں آئی۔ کہیں ایسا تو نہیں کہ تم نے اس کے چار آدمیوں کو دھوکا دیا اور اس نے تمہیں ساری رات انتظار کے عذاب میں مبتلا رکھنے کے لیے جھوٹی یقین دہانیاں کرادی ہوں۔"

"میں جو کچھ کرسکتا تھا، کر گزرا۔ اس سے کوئی بات بعید نہیں ہے۔ اب ہمیں صرف انتظار کرنا ہے۔ اس نے اپنا وعدہ پورا نہ کیا تو سلطان شاہ جہاز کو تباہ کردے گا۔ صبح ہونے تک یہ خبر جنگل کی آگ کی طرح پوری دنیا میں پھیل چکی ہوگی۔"

"رات آنکھوں ہی آنکھوں میں کٹ گئی تو سفر سوتے ہوئے گزرے گا۔" ویا بڑبڑا کر رہ گئی۔

میں نے ایک مرتبہ پھر بستر پر دراز ہو کر آنکھیں موند لیں۔ ویا کمرے میں بکھرے ہوئے مختصر سے اسباب کو سوٹ کیسوں میں بھرنے لگی۔

دو بھی بج گئے لیکن کہیں سے کوئی اطلاع موصول نہیں ہوئی۔ میری تشویش میں اضافہ ہونے لگا۔ جانے کیا ہو رہا تھا۔ کراچی میں اول خان، انقرہ میں ایوب آغا اور لندن میں ہم دونوں سخت بے چینی کے عالم میں کسی خبر کے منتظر تھے مگر ہر طرف سناٹا تھا۔

میں نے ایوب آغا کو مختصر پیغام دینے کی ہدایت کر کے غلطی کی تھی۔ اس جیسے زیرک آدمی کے لیے اس ہدایت کا ایک ہی مطلب تھا کہ غیر ضروری پیغام رسانی سے اجتناب برتا جائے۔ اگر میں نے اس پر ایسی کوئی پابندی عائد نہ کی ہوتی تو شاید وہ مجھے فون پر یہ بھی بتا دیتا

کہ مقررہ وقت پر کرنل فل برائٹ انفرا ریڈ بیس کے کمانڈر کے دفتر میں پہنچا تھا یا وہ بھی غائب تھا۔

کرنل فل برائٹ کے پہنچنے یا نہ پہنچنے کی ابتدائی اطلاع سے ہی آئندہ کی اصل صورت کا اندازہ کیا جا سکتا تھا۔ وہ بات اس وقت بھی معلوم کی جا سکتی تھی مگر آتی رات گئے میرٹ ہوٹل سے نکلنا عملے کو شکوک و شبہات میں مبتلا کر سکتا تھا۔ راما کا کے بعد ایسے نازک وقت ہوٹل کا فون بھی استعمال نہیں کرنا چاہ رہا تھا۔

انسان کو جب وقت درکار ہو تو وہ پر لگا کر اڑنے لگتا ہے اور انتظار کی بے کیف گھڑیاں گزارنی ہوں تو کاٹے نہیں کٹتا۔ بار بار گھڑی پر نظر ڈال کر مجھے خواہ مخواہ یہ احساس ہونے لگا تھا کہ اس وقت گھڑیوں کی رفتار کچھ دھیمی ہو گئی تھی۔

میرے ذہن پر اونگھ سوار تھی لیکن نیند آنکھوں سے کوسوں دور تھی۔

آخر صبح کے چار بجے فون کی گھنٹی سن کر ہم دونوں اچھل پڑے۔ میں نے پہلی گھنٹی سن کر ریسیور کو ہاتھ نہ لگایا تو دیبا ادھر لپکی لیکن میں نے اسے روک دیا۔ میں آپریٹر کو یہ تاثر نہیں دینا چاہ رہا تھا کہ ہم اپنی نیند کو تج کر بے تابی سے اس کال کا انتظار کر رہے تھے۔

دوسری گھنٹی پر میں نے ریسیور اٹھا کر غنودہ آواز میں ہیلو کہا تو دوسری طرف سے ایوب آغا کی آواز آئی۔ آپریٹر شاید کال ہمارے فون پر منتقل کر کے خود لاتعلق ہو گیا تھا۔

"مہمان آ گیا ہے۔ جان ابھی ہے مگر خطرے کی بات نہیں ہے۔" ایوب آغا نے میری ہدایت کی پاسداری کرتے ہوئے بہت مختصر اور جامع الفاظ میں اپنی رپورٹ مکمل کر دی۔

لائن پر آپریٹر موجود نہیں تھا۔ میں نے موقع غنیمت جان کر بات آگے بڑھا دی "کیا بات ہے۔ پرواز آنے میں اتنی دیر کیوں ہوئی؟ یہ پرواز کئی گھنٹے پہلے آ جانی چاہیے تھی۔"

"مہمان نے جہاز کے عملے میں کسی نئے آدمی کے اضافے کی اجازت دینے سے انکار کر دیا تھا۔ بے خوابی اور غمزدہ ساتھیوں کی لاشیں دیکھنے کے سبب کپتان کی حالت غیر تھی۔ اس کا معاون پھینک دیا گیا تھا۔ دوسرا آدمی غیر فنی سروس نوابے تھا۔ آخر کار مجبوری کے عالم میں اسی کو یہ پرواز اڑانی پڑی۔"

"مہمان کہاں ہے؟ کیا اس سے مختصر سی بات ہو سکتی ہے؟" میں نے پوچھا۔

"وہ زخمی تھا اور بخار میں پھنک رہا تھا۔ اسے جہاز سے اسپتال بھیج دیا گیا ہے۔ اب میں بھی اسی طرف جاؤں گا۔ ڈاکٹروں کی اجازت ملتے ہی وہ کراچی چلا جائے گا۔" وہ کم سے کم الفاظ میں زیادہ سے زیادہ معلومات فراہم کرنے کی پوری پوری کوشش کر رہا تھا۔

"اب تم سے کہاں رابطہ ہو سکے گا؟ تم تو شاید اسپتال میں ہی رکے رہو گے۔"

"وہ فوجی اسپتال میں بہت محفوظ ہے۔ کسی کو پتا نہیں کہ اسے کہاں لے جایا گیا ہے۔ میں اس کی خبر گیری کر کے چلا جاؤں گا اور پھر اپنے نمبر پر موجود ہوں گا۔"

"بہت بہت شکریہ۔ میں تمہارا احسان مند ہوں۔" میں نے کہا۔ اس نے سلام کر کے فون بند کر دیا۔

"میرا دل کہہ رہا تھا کہ تمہارا آخری کارڈ ضرور کامیاب ہو گا۔ آخر کار وہ موت کے منہ سے لوٹ ہی آیا۔" فون بند ہوتے ہی دیبا خوشی سے چیخ اٹھی۔ اس نے میری باتوں سے کامیابی کا اندازہ لگا لیا تھا۔

"شاید امریکا کی سیاحت اس کے نصیب میں نہیں ہے۔" میں نے فرحت کے احساس کے ساتھ کہا۔ "کون سوچ سکتا تھا کہ سفارتی کارگو کے ساتھ اسمگل کیا جانے والا شخص بھی راستے سے لوٹ سکتا ہے۔"

"خدا اس طرح دشمن کو بھی امریکا نہ لے جائے۔ اگر میں تمہارا ساتھ نہ دیتی تو اپنے وطن کے کل داروں کا یہ ذرا سا روپ کبھی بھی نہیں دیکھ سکتی تھی۔ ستھرے اور صاف نقابوں کے پیچھے کیسے کیسے بھیانک چہرے چھپے بیٹھے ہیں جن کے لیے انسانی خون کی ذرا بھی حرمت نہیں ہے۔"

"بتی بند کر دو اور ذرا ایک مرتبہ پھر میری کنپٹیاں سہلا دو تاکہ میں ایک دو گھنٹے کی نیند لے سکوں۔" میں نے طویل انگڑائی لے کر کسلمندانہ لہجے میں فرمائش کی۔

وہ فوراً ہی میری طرف بڑھی اور میں نے بوکھلا کر

عداک دیا" مجھے ہاتھ بھی نہ لگانا۔ تم تو مذاق مذاق میں
بڑھتی جا رہی ہو۔ میں دس راتیں بھی جاگ کر
بہن تو ایسی تو زد دینے والی مدہوشی کی آرزو نہیں کروں
خدا کی پناہ...... یہ سب تم نے کہاں سے سیکھا ہے؟"
"چاہو تو تمہیں بھی سکھا دوں گی۔ تم کو میری
زبان اختیار کرنی ہوگی۔" وہ ایک آنکھ دبا کے بولی۔
میں نے بتی بند کر دی اور وہ مسہری پر آ گری۔

☆☆☆

آٹھ بجے میں نے بستر چھوڑ کر ویرا کو بھی بیدار
کیا۔ ذہن سے سلطان شاہ کی پریشانی دور ہوتے اور
کمرے میں اندھیرا پھیلتے ہی ہم دونوں پر نیند کا غلبہ ہوتا
گیا تھا۔ شاید میں بھی دیر تک سوتا رہتا لیکن میرے
شعور میں یہ خوف بھی جاگزیں تھا کہ راما کا روز بی کی بے
ضرورت بی ایم ڈبلیو کی ڈکی میں بند اپنے کسی متلاشی
نظر کی اور اس کے دریافت ہونے سے پہلے ہی ہمیں
نہ بلکہ شہر سے باہر نکل جانا چاہیے تھا۔
کہنے کو ہمارے پاس دو الگ الگ سوٹ کیس تھے
لیکن ان میں سامان نہ ہونے کے برابر تھا۔ تیاری کے
دوران میں ویرا نے ناشتا کمرے میں منگوانے کی تجویز
پیش کی۔ میں نے اسے ٹال دیا۔ اجالا نمودار ہونے کے
ساتھ ہی میرے اوپر وہاں سے نکل بھاگنے کی گھبراہٹ
طاری تھی۔
"یہاں سے بھوکے نکل کر کیا اب جہاز پر ہی ناشتا
کرو گے؟" میری ٹال مٹول پر ویرا نے احتجاج کیا۔
"ہماری پرواز دوپہر سے پہلے روانہ ہوگی۔ ایئر
پورٹ پر ہمیں کافی وقت ملے گا۔ اس وقت اس دہشت
کدے سے نکل بھاگنے کی فکر کرو۔ کل راما کا نے میرے
بیچ لڑوا نے بلا لیے تھے۔ آج ابو ذو امدا کے غنڈے
کر خانے کو چھانتے پھر رہے ہوں گے۔ غنیمت یہ ہے
ان میں سے کسی کو بھی میری شناخت نہیں ہے۔"
"پولیس والوں کے شناختی خاکے کو تم فراموش
کر رہے ہو۔" ویرا نے شوخی سے کہا۔
طویل سفر کے لیے تیاری مکمل کر کے ہم نے کمرے
کی الماریوں اور دروازوں وغیرہ کا الوداعی جائزہ لیا۔

سفری دستاویزات اور کرنسی کو محفوظ کیا اور روم سروس والوں کو زحمت دیے بغیر وہاں سے چل دیے۔

کاؤنٹر پر ہمارے چیک آؤٹ ہونے کی کوئی پیشگی اطلاع نہ ہونے کی وجہ سے بل تیار نہیں تھا مگر رش نہ ہونے کی وجہ سے دونوں لڑکیاں پھرتی سے اس کام میں مصروف ہو گئیں۔

انٹرکام پر ہوٹل کے مختلف شعبوں سے تفصیلات معلوم کر کے کمپیوٹر پر ڈالی گئیں اور چند منٹ بعد بل ہمارے سامنے تھا جس کے مطابق ہمارے سوا بارہ پاؤنڈ ہوٹل پر واجب الادا تھے۔

"یہ رقم تم دونوں کی ہوئی۔" میں نے مسکرا کر ان دونوں کو نوید سنائی۔ مسرت اور بے یقینی سے ان کے چہرے کھل اٹھے۔ اس قسم کے ہوٹلوں میں ٹپ کے لیے وہ رقم غیر معمولی تھی۔

وہ دونوں ہی مشینی انداز میں بار بار ہمارا شکریہ ادا کرنے لگیں۔ اسی لمحے ایک لڑکی کو خیال آیا کہ اس کے دونوں معزز مہمان اپنے سوٹ کیس خود اٹھائے کھڑے ہیں۔ اس نے اشارے سے ایک پورٹر کو بلایا اور مجھ سے پوچھا "ٹیکسی منگوا دوں؟"

گیتا اور جمی چنڈت کے واقعے کے بعد ٹیکسی میرے لیے شجر ممنوعہ بن چکی تھی۔ پچھلی رات میں نے محض وقت کی کمی کی وجہ سے وکٹوریا جانے کے لیے وہ سواری منتخب کی تھی۔ مجھے رات والی بس کا روٹ نمبر یاد تھا۔ اس وقت بھی میں پچیس نمبر بس کے ذریعے وکٹوریا جانے کا ارادہ رکھتا تھا۔

"ہم بازار سے کچھ خریداری کر کے آگے جائیں گے۔ شکریہ۔" لڑکی کا دل رکھنے کے لیے میں نے کہا، پورٹر کو بلا جھجک ایک پاؤنڈ دے کر ٹالا اور ہم اپنے اپنے سوٹ کیس لٹکا کر ہوٹل سے باہر نکلتے چلے گئے۔

"کیا گیٹ وک تک پیدل ہی جانے کا ارادہ ہے؟" فٹ پاتھ پر آ کر وریا نے طنز سے پوچھا۔

"بس اور پھر بس یا بس اور پھر نان اسٹاپ ٹرین۔ بولو کیا چاہتی ہو؟" میں نے سوال کیا۔

"پہلے وکٹوریا پہنچ کر ٹرین لیں گے۔ خالی پیٹ میں زیادہ دور نہیں چل سکتی۔"

"خرافات مت بکو۔" میں نے منہ بنا کر کہا "کنواری لڑکیوں کے پیٹ بھر جائیں تو لوگ اچھی نظروں سے نہیں دیکھتے۔ خاموشی سے چلتی رہو۔ بس اسٹاپ زیادہ دور نہیں ہے۔"

"خدا خیر کرے۔ آج صبح ہی صبح تمہاری زبان چل پڑی ہے۔ پتا نہیں دن کیسا گزرے گا۔"

"یہ بہت مبارک دن ہے۔ بدری امریکا جا چکا، ماوا والے اپنے چہروں پر رنیش اگروال کی چتا کی راکھ مل رہے ہیں، تمہارا پرانا عاشق مارا گیا، سلطان شاد تھوڑی سی ٹوٹ پھوٹ کے بعد زندہ لوٹ آیا اور اب ہم امریکا جا رہے ہیں۔ بہت عرصے کے بعد میں اپنے ذہن کو ہلکا پھلکا محسوس کر رہا ہوں۔"

"چلو تو اگلی پچھلی ساری کامیابیوں کو بھی آج کے دن میں شمار کر لو۔"

"بازار میں سوٹ کیسوں کے ساتھ ہمارا یوں ایک ساتھ گھومنا مناسب نہیں ہے۔" میں نے ایک فوری خیال کے تحت کہا "میں آگے نکل رہا ہوں۔ تم تھوڑے فاصلے سے آتی رہو۔"

اس کے کچھ پوچھنے سے پہلے میں نے اپنی رفتار تیز کر دی اور آگے چلا گیا۔

اس وقت مجھے صرف اور صرف ان غنڈوں کی طرف سے تشویش تھی جو آرٹس کیل کے ایما پر مجھے تلاش کر رہے تھے۔ ان میں سے کوئی بھی میرا صورت آشنا نہیں تھا لیکن انہیں یہ بات ضرور بتا دی گئی ہو گی کہ ویرالا بھی میرے ساتھ ہو سکتی تھی۔ یہ بات پھر اسی نکتے پر آ جاتی تھی کہ ایشیائی مرد اور سفید فام عورت پر مشتمل ہر جوڑا ان غنڈوں کی توجہ کا مرکز بن سکتا تھا۔ شہر میں ایک دوسرے سے الگ رہ کر ہم ایسے کسی بھی خطرے کو آسانی سے ٹال سکتے تھے۔

اس وقت شہر کے اس مرکزی حصے میں روزگار کو جانے والوں کے ہجوم تیزی سے حرکت میں تھے۔ ہر شخص ایسی عجلت میں تھا، جیسے اسے اپنی ٹرین چھوٹنے کا ڈر ہو۔ دور ہی سے نظر آ رہا تھا کہ تھوڑے تھوڑے وقفوں سے ذیرو

بھی خوب ہے۔ اسٹیشن سے لوگوں کے بڑے بڑے ریلے نکل
کر ان رواں ہجوم میں شامل ہو رہے تھے۔
مطلوبہ بس میں سوار ہو کر میں ٹکٹ لے رہا تھا تو ویرا
بھی آگئی اور ہم دونوں لندن کے الوداعی نظاروں کا لطف
لینے کے لیے ڈبل ڈیکر کی اوپری منزل پر جا بیٹھے۔

لندن کی شہری ٹرانسپورٹ کی ایک خوبی یہ ہے کہ
بس بالکل خالی ہوں یا بھری ہوں، وہ اپنے شیڈول سے
چلتی ہیں۔ مسافروں کے انتظار میں رکا جاتا ہے، نہ
مسافروں کو ایک دوسرے کے کندھوں پر چڑھنے کے بے
ہودہ احکامات دیے جاتے ہیں۔ ٹکٹ خریدنے والا ہر مسافر
خود کو پوری بس کا امانت دار تصور کرتا ہے۔ دوسروں کے
لیے راستہ چھوڑ کر اپنی پسند اور سہولت کی جگہ بیٹھتا یا کھڑا
ہوتا ہے۔ کوئی یہ توقع نہیں کرتا کہ اسے وہاں سے ہلانے یا
ہٹانے کی کوئی کوشش کامیاب ہوگی۔

ریجنٹ اسٹریٹ اور پکاڈلی سے ہوتی ہوئی وہ بس
تھوڑی ہی دیر میں وکٹوریا اسٹیشن پہنچ گئی جو مرکزی لندن
میں چلنے والی بیشتر مقامی بسوں کا آخری اسٹاپ ہے۔
یہیں سے ملک کے دوسرے حصوں اور دور دراز مقامات
کے لیے بیشتر کوچز شروع ہوتی ہیں۔

وکٹوریا اپنے نام کے مطابق قدیم طرز تعمیر پر بنا
ہوا ہے۔ وہاں سے ایک مقررہ وقفے کے بعد لندن کے
گیٹ وک ایئر پورٹ کے لیے نان اسٹاپ ٹرین روانہ
ہوتی ہے جو اس سفر کا سب سے تیز رفتار اور یقینی ذریعہ
ہے۔ بس اپنے روٹ پر کسی بڑے ٹریفک جام میں پھنس
جائے تو پرواز نکل جانے کے خاصے روشن امکانات پیدا
ہو جاتے ہیں۔ بیشتر تجربے کار مسافر ٹرین ہی کو ترجیح
دیتے ہیں۔

ٹرین کی طرف جاتے ہوئے میں نے گیتا کا اخبار
میں لپٹا ہوا ریوالور احتیاط سے ایک بھرے ہوئے ڈسٹ
بن میں ڈال دیا۔ ٹرین روانہ ہونے تک ہمارے ڈبے
کی بیشتر نشستیں خالی رہیں۔ وہ سفر شاید چالیس منٹ تک
جاری رہا۔ ٹرین رکنے پر ہم پلیٹ فارم پر اتر گئے۔

سہولتوں کے اعتبار سے لندن کا ہیتھرو ایئر پورٹ
کی طرح کم نہیں ہے۔ فرق صرف اتنا ہے کہ وہ پرانا
ہوائی اڈا ہے اور گیٹ وک اس سے کہیں بعد میں تعمیر ہوا
ہے۔ اس نئے ہوائی اڈے کے دو ٹرمینل ہیں۔ اوپر نیچے
آنے جانے کے لیے برقی سیڑھیاں اور لفٹ نصب ہیں۔
دونوں ٹرمینل ایک برقی شٹل سروس کے ذریعے ایک
دوسرے سے منسلک ہیں۔ یہ شٹل کسی معاوضے کے بغیر
مسافروں کو ان کی ضرورت کے مطابق سامان سمیت ایک
سے دوسرے ٹرمینل تک پہنچاتی ہے۔

ٹرین چھوڑنے کے بعد جا بجا نظر آنے والے رہنما
اشاروں اور الفاظ کے سہارے ہم دونوں اس اجنبی ائر
پورٹ پر اپنے مطلوبہ ٹرمینل کے چیک ان ایریا میں پہنچ
گئے جہاں دور تک بہت سی ہوائی کمپنیوں کے روشن اور
صاف ستھرے کاؤنٹر پھیلے ہوئے تھے۔ کچھ خالی تھے۔
بیشتر پر باوردی لڑکیاں اپنے کاموں میں مصروف تھیں۔
فضا میں بے شمار کی بورڈز کی مشینی تکا تک کی ہلکی آوازیں
رچی ہوئی تھی۔

پروازوں کے دیوار گیر شیڈول پر نظر ڈالتا ہوا میں
امارات..... ائر لائن کے کاؤنٹر کی طرف چل دیا۔ ویرا
راستے بھر ناشتے سے محرومی پر احتجاج کرتی رہی تھی مگر
میرے لیے ٹکٹ پر قبل از وقت اسٹکر لگوا کر نشستیں محفوظ
کرانا زیادہ ضروری تھا۔

ہماری پرواز ورجن اطلانتک ائر لائن کی تھی لیکن
بکنگ امارات کے ذریعے ہوئی تھی۔ مجھے ورجن اطلانتک
کا کاؤنٹر نظر آیا تو میں وہیں رک گیا۔ میرا خیال تھا کہ وہ
لڑکی کمپیوٹر نمبر اور ٹکٹ دیکھ کر مجھے امارات سے رجوع
کرنے کا مشورہ دے گی مگر اس نے پیشانی پر شکن ڈالے
بغیر اپنے کی بورڈ پر مخروطی انگلیاں گھمائیں اور چند ثانیوں
تک انتظار کرتی رہی۔ اسکرین پر تفصیلات کے نمایاں
ہوتے ہی اس نے مسکرا کر مجھ سے سامان کے بارے میں
پوچھا۔ میں نے دونوں سوٹ کیس وزن کرنے والی مشین
پر رکھ دیے۔

گز بھر قطر کے ڈائل پر سوئی ذرا سی جنبش کر کے رہ
گئی تو لڑکی نے میری طرف دیکھا۔ میں ان استفہامیہ
نظروں کا مطلب سمجھ کر فوراً بول پڑا ”کل یہی سامان
ہے۔“

اس کے ہونٹوں پر تبسم پھیل گیا۔ ٹکٹ مشین میں ڈال کر اندراجات کرنے کے بعد اس نے کوپن الگ کیے، کمپیوٹر پر بورڈنگ کارڈ بنانے سے پہلے نشستوں کے بارے میں لگے بندھے سوال پوچھے۔ جتنی دیر میں بورڈنگ کارڈ بنے، اس نے بیگیج ٹیگ سمیت ٹکٹ مجھے لوٹا دیے۔ پاسپورٹوں پر امریکی ویزا اس نے سب سے پہلے دیکھے تھے جو اس نے بورڈنگ کارڈ کے ساتھ واپس کر دیے۔ لوڈر سوٹ کیس ٹیگ لگا کر متحرک بیلٹ پر ڈال چکا تھا۔

میں اس کا شکریہ ادا کر کے پلٹا ہی تھا کہ امارات کا بورڈ بھی نظر آیا۔ ویرا اس دوران میں الگ تھلگ کھڑی رہی تھی۔ اس کے چہرے سے بیزاری جھلک رہی تھی۔

"اب ناشتے کا بندوبست کرو ورنہ میں یہیں بیٹھ جاؤں گی۔" وہ اٹھلا کر بولی۔

"کام ختم ہو گیا۔ اب بس کھانا پینا یا فون کرنا ہے۔ آؤ اوپر لاؤنج میں چلتے ہیں۔"

چیک ان ایریا میں بھی ایک ریستوران نظر آ رہا تھا لیکن میرا خیال تھا کہ لاؤنج میں ناشتہ زیادہ بہتر رہے گا۔ اوپر کے روشن اور وسیع ہال میں زندگی کی رونقیں اپنے شباب پر تھیں۔

ہم دونوں ہال کے ایک سرے پر واقع ریستوران میں جا بیٹھے۔ چند منٹ بعد مجھے احساس ہوا کہ وہاں پھرتا ہوا باوردی عملہ صرف صفائی اور جھوٹے برتن سمیٹنے کے لیے مامور تھا۔ کھانے پینے کے لیے سیلف سروس کاؤنٹر پر پیشگی ادائیگی ضروری تھی۔

ویرا کو ناچار ایک مرتبہ پھر اٹھنا پڑا۔ اپنی پسندیدہ چیزوں کی رقم ادا کر کے ہم دوبارہ اسی میز پر آ بیٹھے۔

"اس وقت تم بھرے ہوئے پیٹ والی عورتوں جیسی اداکاری کر رہی ہو۔" اچھے ناشتے سے انصاف کرتے ہوئے میں اس پر وہ فقرہ کسے بغیر نہ رہ سکا۔

"مجھ میں جھگڑنے کی سکت بھی نہیں ہے۔ سکون سے ناشتا کر لینے دو۔"

میں نے بہت تیزی کے ساتھ اپنا مختصر ناشتا ختم کیا اور اٹھ گیا۔ "تم یہیں میرا انتظار کرو۔ میں الفرہ والے کو فون کر کے واپس آتا ہوں۔ اس کے لیے میرے ذہن میں سوالوں کا خاصا ذخیرہ جمع ہو چکا ہے۔"

وہ سر ہلا کر رہ گئی۔ دور ہی سے نظر آنے والے اشاروں سے میں فون کی جگہ دیکھ چکا تھا۔ وہاں متعدد بوتھ لگے ہوئے تھے جن میں سے کئی خالی تھے۔ اس وقت مجھے ساری گفتگو اردو میں کرنی تھی اس لیے رازداری کا کوئی مسئلہ نہیں تھا۔ میں نے ایک خالی بوتھ پر قبضہ کر لیا۔

"مہمان اسپتال میں زیر علاج ہے۔" میری آواز پہچانتے ہی ایوب آغا نے بولنا شروع کر دیا۔ "اسے لانے والے ہوا باز کی حالت بھی بگڑ گئی ہے۔ اسے الفرہ کے امریکن اسپتال میں داخل کیا گیا ہے۔"

"اس وقت تم اختصار سے کام لینے کے بجائے کھل کر بات کر سکتے ہو..... اگر ہوا باز بیمار ہے تو وہ جہاز ابھی تک ائرپورٹ پر ہی موجود ہو گا؟"

"نہیں، کرنل فل براہیٹ پہلے ہی متبادل کا بندوبست کر چکا تھا۔ مہمان کو اتارنے کے نصف گھنٹے بعد وہ طیارہ کسی نامعلوم منزل کے لیے پرواز کر گیا تھا۔"

"کرنل فل براہیٹ کے بارے میں تمہاری کیا معلومات ہیں؟" میں نے سوال کیا۔

"وہ امریکی مشن میں سیکیورٹی چیف ہے۔ شبہ ہے کہ وہ سی آئی اے کا ایجنٹ ہے۔"

"مہمان کے بارے میں ذرا تفصیل سے بتاؤ کہ کیسا ہے اور ڈاکٹر اس کے بارے میں کیا کہہ رہے ہیں؟ وہ کب تک پاکستان واپس آ جائے گا؟"

"وہ کمزور اور بیمار ہے۔ اس کے پورے بدن پر تشدد کے نشانات ہیں جن سے کافی خون ضائع ہوا ہے۔ کمزوری اور تھکن کی وجہ سے وہ بخار اور ہذیانی کیفیت میں مبتلا ہے۔ اس کے ذہن پر اغوا کی وحشت ایسی بیٹھی ہوئی ہے کہ وہ غفلت اور مدہوشی کے عالم میں ایسے باتیں کرتا ہے، لگتا ہے جیسے وہ اب بھی جہاز پر تابعین ہو اور دشمنوں سے لڑ رہا ہو۔ ڈاکٹروں نے اس سے جیٹ جہاز سے منع کیا ہے۔ جب تک وہ صحت یاب نہیں ہو جاتا، اسے ہوائی جہاز کی آوازوں سے دور رکھنا ہو گا۔ وہ آوازیں سنتے ہی اس پر دوبارہ وحشت کا حملہ ہو سکتا ہے۔ افاقے سے پہلے وہ جہاز میں سفر نہیں کرے گا۔"

"وہ اتنی بری حالت میں ہے تو اس نے جہاز اور لیڈی پائلٹ پر کیسے قابو پایا تھا؟"

"یہ حیران کن بات ہے کہ اس نے آخر تک کوئی غلطی نہیں کی۔ شاید زندہ رہنے کی شدید خواہش اس کی رہنمائی کر رہی تھی۔"

"انقرہ میں اسے یقین آگیا تھا کہ وہ رہا ہونے والا ہے؟" میں نے سوال کیا۔

"میں نے میگافون پر دیر تک اسے یقین دلایا۔ اردو میں گفتگو نے زیادہ اثر دکھایا اور اس نے مجھے ایک غیر مسلح آدمی کے ساتھ جہاز پر آنے کی اجازت دے دی۔"

"دوسرا غیر مسلح آدمی کون تھا۔"

"کرنل فل برائیٹ۔ بیس کمانڈر نے طیارہ اترنے سے پہلے ہی اسے غیر مسلح کرالیا تھا۔"

"اور اس نے ہتھیار اتارنے میں کوئی حیل وحجت نہیں کی؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"اس نے اسے اپنی توہین قرار دیا اور کافی شور مچایا لیکن بیس کمانڈر نے دوسری صورت میں اسے جہاز پر جانے کی اجازت دینے سے انکار کردیا۔"

"جہاز پر اس کی کیا ضرورت تھی۔"

"جہاز پر موجود دونوں امریکیوں اور کارگو کی دیکھ بھال اسی کی ذمے داری تھی۔ اس کے ایما پر جہاز کو تازہ دم عملے کے ساتھ پرواز کی اجازت دی گئی تھی۔ اس دوران میں اس نے فون پر اپنے بڑوں سے کچھ خفیہ ہدایات بھی لی تھیں۔"

"یہ سب تمہارے سامنے ہی ہوتا رہا تھا؟" میرے لیے وہ تفصیل دلچسپ ثابت ہو رہی تھی۔

"میں اس سے پہلے بیس کمانڈر کے دفتر میں موجود تھا۔ سرسری تعارف پر اس کا رویہ سرد اور مخاصمانہ تھا۔ تعارف کے بعد اس نے بیس کمانڈر سے تخلیہ چاہا تو اس نے معذرت کرکے تھوڑی دیر کے لیے انتظار گاہ میں بھیج دیا۔ اسی دوران میں اسے غیر مسلح کردیا گیا۔"

"اور تم آخر تک مہمان خانے میں بیٹھے رہے؟" میں نے ہمدردانہ لہجے میں سوال کیا۔

"مجھے نہتا ہونے کے بعد ہی انتظار گاہ میں بھیج دیا گیا۔ دونوں میں برابری برقرار رکھنے کے لیے بعد میں بیس کمانڈر بیچ میں آکر ہم دونوں سے بات چیت کرتا رہا۔"

"پھر یہ ہدایات لینے کا سلسلہ کب شروع ہوا؟"

"کمانڈر کے پی اے کے فون سے اس نے تین مرتبہ کہیں بات کی تھی۔ ہر بار گفتگو کسی نامانوس یا شاید خفیہ زبان میں ہوئی تھی۔ معاملے کی رازداری برقرار رکھنے کے لیے مشن کے بڑے...... ائیربیس پر نہیں آئے تھے مگر سب کی نظریں اس پرواز پر لگی ہوئی تھیں۔"

"مہمان سے میری گفتگو کب تک ہونے کا امکان ہے؟" میں نے پرامید لہجے میں پوچھا۔

"اس کا انحصار ڈاکٹروں کی اجازت پر ہے۔" اس کے لہجے سے معذوری عیاں تھی۔ "اول خان نے مجھے بتایا ہے کہ تم نے کسی زبردست حکمت عملی سے کام لے کر اپنا آدمی موت کے منہ سے نکالا ہے۔ میں خود بھی اس کی کہانی سننے کے لیے بے چین ہوں۔"

"انقرہ میں تم ہی اس کے دوست اور خیرخواہ ہو۔ اسے دشمنوں کے کسی جوابی وار سے بچانا اب تمہارا ہی فرض ہے۔ مجھے فخر ہے کہ ہمارے درمیان ابھی تم جیسے لوگ بھی موجود ہیں۔"

"میں اپنی آنکھیں کھلی رکھوں گا مگر ترک بھی ہمارے خیرخواہ ہیں۔ قبرص سے انہیں صرف یہ بتایا گیا تھا کہ انقرہ میں ایک غیرقانونی پاکستانی مسافر اور مجرم کو آف لوڈ کرنا ہے مگر میں نے بیس کمانڈر کو پورا پس منظر بتادیا تھا۔ اس کی پوری ہمدردیاں مہمان کے ساتھ ہیں۔"

"اگر میرا نام اس کے علم میں آچکا ہے تو میری طرف سے بھی اس کا شکریہ ادا کردینا۔"

"تمہارا نام آئے بغیر کہانی ادھوری رہتی۔ وہ تم سے بات کرنے کا متمنی ہے۔"

"اب میں امریکا کی راہ پر ہوں۔ وہاں قدم جم گئے تو تم سے نمبر لے کر کمانڈر سے بھی بات کرلوں گا۔"

"امریکا؟" اس کی بے ساختہ تحیر زدہ آواز سنائی دی۔ "وہاں تم دشمنوں میں گھر جاؤ گے۔"

"ان کے بڑھتے ہوئے حوصلوں کو لگام دینے کے لیے یہ ضروری ہوگیا ہے۔"

"خدا تمہیں اپنے حفظ و امان میں رکھے۔ یہ مغرور قوم کسی بڑی تباہی کے بغیر نہیں سدھرے گی۔"

"چند شیطانی دماغ فنا کے گھاٹ اتر جائیں تو ان کی بڑھتی ہوئی چیرہ دستیاں کم ہو سکتی ہیں۔ میں دامن بچا کر صرف ان ہی کو اپنا نشانہ بناؤں گا۔ تمہاری دردمندی میرے لیے باعثِ احترام ہے۔"

وہ مجھ سے کبھی نہیں ملا تھا لیکن میرا گرویدہ ہو چکا تھا۔ گفتگو کرنے کی آزادی مل جانے کی وجہ سے وہ باتوں کو طول دینا رہا اور آخر کار مجھے پرواز اناؤنس ہونے کا عذر کر کے فون بند کرنا پڑ گیا۔

آرزک بیل نے سلطان شاہ کی واپسی میں کلیدی کردار ادا کر کے میرے اوپر کوئی احسان نہیں کیا تھا بلکہ اپنی اور اپنے ملک کی ساکھ کو بچانے کے لیے ایک ناگوار فیصلہ کیا تھا جس سے گریز کی صورت میں اسے ناقابلِ تلافی نقصان ہو رہا تھا۔

یہ وہ سوچ تھی جس کے بیج میں نے اس کے ذہن میں بوئے تھے حالانکہ میرے پاس اپنی کہانی کا کوئی گاہک تھا نہ خریدار۔ میں نے آرزک بیل سے جو کچھ کہا وہ اندھیرے میں چلایا ہوا ایک تیر تھا جو میری خوش نصیبی اور اس کی بدنصیبی سے بالکل ٹھیک نشانے پر جا بیٹھا تھا۔

میری باتوں کے مکروفریب میں الجھ کر وہ جو کچھ کر گزرا تھا، وہ میری توقع سے کہیں زیادہ تھا۔ ایک شریف دشمن کی طرح میری دلی خواہش تھی کہ آخر تک بے یقینی کے دھڑکوں میں مبتلا رہنے کے بعد حاصل ہونے والی اپنی کامیابی پر میں کھلے دل سے آرزک بیل کا شکریہ ادا کروں کہ اس نے مصالحت اور بچ کنی کی راہوں پر بیک وقت پیش رفت کرتے ہوئے آخری لمحات پر بہت خوبی سے اپنا وعدہ وفا کیا تھا۔

میں وہاں کھڑا ذرا سی دیر تک سوچتا رہا۔ آرزک بیل میرا ایک زخم خوردہ دشمن تھا۔ مجھ سے مذاکرات کرتے ہوئے بھی وہ میرے گریبان پر ہاتھ ڈالنے کی کوشش کرتا رہا تھا۔ اگر میں اس وقت تشکر کے اظہار کے لیے اسے فون کرتا تو وہ اپنے معمول کے مطابق یہ سراغ لگا لیتا کہ میں گیٹ وک کے کسی بوتھ سے بات چیت کر رہا تھا۔ یہ ذرا سا نکتہ میرا سارا کھیل بگاڑ سکتا تھا۔

میں نے اسے بتایا تھا کہ میں چند روز بعد لندن سے امریکا پہنچنے والا ہوں۔ گیٹ وک لندن کا کوئی عام شہری بازار یا علاقہ نہیں تھا۔ وہ صرف اور صرف ایک دور افتادہ فضائی مستقر تھا۔ گیٹ وک کا نام سامنے آتے ہی آرزک بیل سمجھ لیتا کہ میں کسی سفر پر تلا بیٹھا ہوں اور پھر امریکا میں میرے لیے رکاوٹیں پیدا کرنے کا ایک لامتناہی سلسلہ شروع ہو جاتا۔

میں نے نیویارک پہنچنے تک اسے فون کرنے کا ارادہ ملتوی کر دیا مگر اولی خان میرے دوستوں میں سے تھا۔ انقرہ کی سرزمین پر ایوب آغا جیسے بے لوث آدمی کی خدمات مہیا کر کے اس نے سلطان شاہ کی آزادی میں اپنا بھرپور کردار ادا کیا تھا لیکن وہ اس معاملے کی تفصیلات سے بے خبر تھا۔

وہ اس کے دفتری اوقات تھے۔ لندن کا آخری فون کارڈ وہیں ٹھکانے لگانے کے خیال سے میں نے اس کے دفتر کا فون ملایا تو اس کے اسٹینو کی آواز سنائی دی۔

اسے کبھی میرا نام پوچھنے کی ضرورت پیش نہیں آئی۔ میری آواز پہچانتے ہی اس نے بتایا کہ اولی خان سفری دستاویزات کے بغیر سلطان شاہ کی انقرہ سے واپسی کا بندوبست کرنے کے لیے محکمۂ داخلہ کے کسی افسر سے ملنے گیا ہوا تھا۔

"میں ہوائی اڈے سے بول رہا ہوں۔ اسے بتا دینا کہ اب میں نیویارک پہنچنے کے بعد فون کروں گا۔" میں نے اسے پیغام دیا۔

"مگر سر......!" وہ روانی میں کچھ کہتے کہتے اچانک ہی خاموش ہو گیا۔

"بولو، بولو۔ خاموش کیوں ہو گئے۔ تم سے تو آج کل ویسے ہی بہت کم بات ہوتی ہے۔" میں نے اس کی حوصلہ افزائی کرتے ہوئے نرمی سے کہا۔ فطرت کے اعتبار سے میں اسے پسند کرتا تھا۔

"آپ سفر پر جا رہے ہیں۔ ایسے میں کوئی بدشگونی اچھی نہیں لگتی۔ کیا اس وقت آپ کا امریکا جانا بہت ضروری ہے؟"

اس نے بھی وہی بات کہی جو ورا اس سے پہلے ایوب آغا کہہ چکا تھا۔
"میں وہاں تفریح کے لیے نہیں ایک ناگزیر ضرورت کے تحت جا رہا ہوں۔ تم میری کامیابی کے لیے دعا کرتے رہنا۔" "میں تو ہم پرست نہیں ہوں لیکن آخری نعرہ ادا کرتے ہوئے میرے ذہن میں ایک وسوسے نے سر ابھارا کہ کہیں ان کی زبانیں نعرہ خدا بن کر مجھے ڈسنے والے برے وقت سے آگاہ تو نہیں کر رہی ہیں؟
کال ختم ہونے میں بائیس یونٹ باقی تھے۔ میں فون بند کر کے ریستوران کی طرف چل دیا۔
ویرا ناشتے سے فارغ ہو کر بہت فن کارانہ انداز میں سگریٹ نوشی سے محظوظ ہو رہی تھی۔ میرے بیٹھتے ہی اس کی زبان چل پڑی۔ "فون کر رہے تھے یا کونوں کھدروں میں تاک جھانک کرتے پھر رہے تھے؟"
"اپنی حرکتیں میرے سر نہ تھوپو۔ راماکا کی بیوی کی ڈوش کون لگا ہوا تھا؟"
"اب اس کا نام نہ لینا۔" اس نے سگریٹ کا دھواں میرے چہرے پر اگلتے ہوئے سنجیدگی سے کہا "اس کا نام کسی بھی وقت اخبارات کی شہ سرخیوں کی زینت بن سکتا ہے۔"
"اگر تمہاری نقاہت دور ہو گئی ہو تو لاؤنج کا چکر لگا لیں۔ یہاں لدی پھندی دکانیں نظر آ رہی ہیں۔"
"دکانیں ہی چھانتی ہیں تو ڈیوٹی فری الکحل شاپ میں چلو۔ وہاں سے کچھ بوتلیں ہی لے لیں گے..... اس سے پہلے یہ بتاؤ کہ تم کس سے بات کر کے آئے ہو؟"
"ایوب آغا..... سلطان شاہ انقرہ کے فوجی اسپتال میں ہے اور اس کی حالت بہت خراب ہے۔"
"وہ جس حال میں بھی ہے زندہ تو ہے۔" وہ بے تابی سے بولی "وہ لوگ اسے لندن دکھانے کے لیے نہیں لے گئے تھے۔ اس کے ساتھ جو کچھ نہ ہوتا کم تھا۔ غنیمت ہے کہ وہ زندہ لوٹ آیا اور جلد ہی عشرے میں صحت یاب بھی ہو جائے گا جسے آزوک بھی نہ مار سکا اسے چھونے والے زخم کیا ماریں گے۔"
بظاہر ویرا کی وہ باتیں سخت اور بے رحمانہ تھیں لیکن حقیقت سے بہت قریب تھیں۔
"پتا نہیں اس حالت میں وہ جہاز پر قبضہ کر کے اپنا کنٹرول برقرار رکھنے میں کیسے کامیاب رہا۔" میں نے پرتشویش لہجے میں کہا۔ "اس وقت وہ سفر کے بھی قابل نہیں ہے۔ بخار اور وحشت میں ہذیان بک رہا ہے۔"
"انسان میں زندہ رہنے کی امنگ ہر خوف اور بیماری سے زیادہ طاقت ور ہوتی ہے۔ یہ زندہ ہو تو وہ ہر کارنامہ انجام دے دیتا ہے۔ جب تک اس کی جان کو خطرہ لاحق تھا اس کی یہ حیوانی قوت اس کی ساری کمزوریوں پر غالب رہی، پناہ اور سہارا ملتے ہی وہ بکھر کر اپنی اصل حالت میں آ گیا۔"
"یہ اچھا ہے کہ وہ کچھ دن کے لیے کراچی سے دور رہے گا۔ وہاں لوٹتے ہی اسے سازشوں اور جوابی حملوں سے بچاؤ کے لیے جدوجہد میں مصروف رہنا پڑتا۔ اسے آرام مل جائے گا اور کچھ عرصے کے لیے ہم ایک دوسرے سے دور رہیں گے۔"
وہ اپنا پرس سنبھال کر کرسی سے اٹھ کھڑی ہوئی اور ہم دونوں لاؤنج کی طرف چل دیے۔
لاؤنج بہت وسیع ہونے کے باوجود ملک ملک کے مسافروں اور ہوائی اڈے پر مختلف خدمات انجام دینے والے اداروں کے ملازمین سے بھرا ہوا تھا۔ ہر شخص اپنی دھن میں مگن تھا۔ کچھ لاابالی مسافر مرکزی نشستوں پر براجمان گرد و پیش کے تماشوں سے لطف اندوز ہو رہے تھے۔
کیٹ واک پر ہمیں ڈیوٹو اسٹارز کے کھوجیوں سے کوئی خطرہ نہیں تھا۔ ہم ایک دوسرے کے ساتھ سگریٹ اور الکحل والے وسیع اسٹور میں پہنچ گئے جہاں مسافر مرد و زن پر اشتیاق انداز میں اپنی اپنی پسند کے برانڈ خرید رہے تھے۔
ویرا کو امریکا کے لیے ان اشیاء کے ڈیوٹی فری الاؤنس زبانی یاد تھے۔ اس نے ہم دونوں کے کسٹم فری کوٹے کے حساب سے خریداری مکمل کی، کیش کاؤنٹر پر بورڈنگ کارڈز دکھا کر رقم کی ادائیگی کی اور باہر آ گئی۔ اس

کے ہاتھ میں بیگ موجود تھا، میں نے وہ تھیلی سنبھال لی۔

''تمہیں خالی ہاتھ دیکھ کر عجیب سا لگ رہا ہے۔'' وہ غور سے میری طرف دیکھتے ہوئے بولی۔'' لمبے سفر پر جانے والے مسافروں کے ہاتھ میں بریف کیس یا سفری بیگ کی موجودگی فیشن بن چکی ہے۔ میرا خیال ہے کہ یہیں سے کوئی اچھا سا بریف کیس یا بیگ خرید لو۔ یہ بوتلیں اس میں سما جائیں گی۔''

اس کی وہ تجویز غلط نہیں تھی۔ اسی فلور پر ایک ہنگامی ضرورت کی اشیا سے بھری ہوئی ایک دکان موجود تھی۔ وہاں سے بریف کیس خرید کر میں نے سگریٹ کے کارٹن اور بوتلیں اسی میں جمالیں۔

ائرپورٹ کی انتظار گاہ میں بے فکری سے فاضل وقت گزارنے کا وہ تجربہ بہت خوش گوار رہا۔ اپنی مختصر سی خریداری کے بعد میں آرام دہ صوفے پر دراز ہو گیا۔ ویرا ٹہلتی ہوئی آگے نکل گئی۔

تھوڑی دیر بعد وہ واپس آئی تو اس کے ہاتھ میں اخبار دبا ہوا تھا۔

''یہ کام میں نے جہاز کے لیے چھوڑا ہوا تھا۔ تم دیکھ ہی چکی ہو کہ دوران سفر سونا میرے لیے ناممکن ہوتا ہے۔ ایسے میں اسکاچ یا شیمپین کا گلاس اور ایک اچھا اخبار بہترین معاون ثابت ہوتا ہے۔''

''جب تک ہم یہاں ہیں، واقعات سے باخبر رہنے کے لیے اخبار ضروری ہیں۔''

''تھوڑی دیر بعد ہم یہاں نہیں ہوں گے۔ اخبار میں اب کیا رکھا ہوگا۔ ابھی تک ہمیں کہیں بھی نہیں روکا گیا۔ امیگریشن والی نے بھی بلاتعرض اخراج کی مہر لگا دی تھی۔''

''بعض اوقات یہ خوش فہمیاں خطرناک ثابت ہوتی ہیں۔ خبروں پر سرسری نظر ڈال لینے میں حرج ہی کیا ہے۔ ہوٹل کا اخبار تو کھولے بغیر ہی چھوڑ دیا گیا تھا۔''

ویرا نے اخبار کا مطالعہ شروع کر دیا اور میں سگریٹ سلگا کر ایک مسافر جوڑے کے دو بچوں کی شرارتوں سے محظوظ ہونے لگا۔ وہ اپنے ماں باپ سے بے پروا چمک دار فرش پر بیٹھے ایک دوسرے کے ساتھ نوک جھونک میں مصروف تھے۔

کچھ دیر بعد ہی پروازوں کی روانگی کے خودکار بورڈز میں تیزی سے تبدیلیاں نمودار ہوئیں۔ دو سلسلے ختم ہونے پر حروف اور ہندسے ساکت ہوئے تو آخری سطر میں سے نکل کر ہماری پرواز کا نمبر کافی اوپر جا چکا تھا۔ اس کے آگے سبز بلب جل بجھ رہا تھا اور متعلقہ خانے میں بورڈنگ شروع ہونے کی اطلاع درج تھی۔

ویرا بدستور اخبار چاٹنے میں منہمک تھی لیکن اس وقت تک اس نے کسی خاص خبر کی موجودگی کا انکشاف نہیں کیا تھا۔

''بورڈنگ کا آغاز ہو چکا تھا۔'' میں نے ویرا کو ٹہوکا دے کر کہا۔'' کیوں نہ یہاں کے بجائے جہاز میں ہی بیٹھا جائے۔ یہاں سے پوری طرح نکل جانے کا احساس ذرا قوی ہو جائے گا۔''

''کیا تمہارے ذہن میں پھر کوئی فتور سر ابھار رہا ہے؟'' اس نے اخبار چھوڑ کر اشتباہ آمیز لہجے میں سوال کیا۔

''فتور کی ابتدا ایوب آغا نے کی تھی۔ اسے تقویت تم نے دی ہے۔'' میں نے کہا۔

اس نے بے پروائی سے اخبار ایک طرف ڈال دیا۔'' یہ کس فتور کی بات کر رہے ہو؟''

''ایو آغا اور پھر اول خان کے اشتو نے مجھے امریکا کے سفر سے گریز کا مشورہ دیا تھا اور ابھی تم خطرناک خوش فہمیوں کا ذکر کر رہی تھیں۔ اخبار اس بارے میں کیا کہتا ہے؟''

''اخبار میں کوئی پرتشویش بات نہیں ہے لیکن تم یہاں بے آرامی محسوس کر رہے ہو تو جہاز ہی میں چلے چلتے ہیں کیونکہ اس...... سرزمین سے اب ہمارا وہ آخری رابطہ رہ گیا ہے۔ ایک بار طیارے نے رن وے چھوڑ دیا تو یہاں کے سارے مسائل بھولی ہوئی کہانیوں میں بدل جائیں گے۔''

میں نے جیب سے بورڈنگ کارڈ نکال کر اپنی پرواز کا گیٹ نمبر دیکھا اور پھر ہم دونوں وہاں سے اٹھ

گئے۔

یورپ اور امریکا کے مشرقی ساحلوں کے درمیان طویل ٹرانس اٹلانٹک پروازوں کے لیے چھوٹے طیاروں کا تجارتی استعمال کسی بھی طرح ممکن نہیں ہے۔ کم طاقت والے انجنوں اور ایندھن کی ناکافی گنجائش ہونے کی وجہ سے ایسے جہاز بحراوقیانوس میں بکھرے ہوئے غیر معروف اور چھوٹے جزائر پر بار بار اترے اور وہاں سے مزید ایندھن لیے بغیر امریکا کی سرزمین تک نہیں پہنچ سکتے۔

ہمارے بورڈنگ کارڈز پر جہاز تک رسائی کے لیے جس گیٹ کا نمبر درج تھا وہاں صرف ایک حسین اور مسکراتی ہوئی باوردی خاتون کھڑی تھی۔ اس نے اپنے رنگ و روپ اور قامت و جسامت کو کچھ ایسے قرینے سے سنبھالا ہوا تھا کہ اسے لڑکی سے عورت تک کچھ بھی سمجھا جاسکتا تھا۔ اوپر دروازے پر لگے ہوئے الیکٹرانک بورڈ پر ورجن اٹلانٹک کی پرواز کی تفصیلات درج تھیں لیکن وہاں کوئی بھیڑ بھاڑ یا قطار نہیں تھی جس سے یہ گمان ہوتا کہ شاید ہم کسی چھوٹے جہاز سے پیرس، ایمسٹرڈم یا فرینکفرٹ کی مختصر سی پرواز پر جارہے ہوں۔

ہم دونوں کو اپنی طرف پیش قدمی کرتے دیکھ کر اس عورت یا لڑکی کے چکنے چپڑے اور گلابی مترنم ہونٹوں پر جمی ہوئی مسکراہٹ دعوت انگیز حد تک گہری ہوگئی۔

"گڈ مارننگ سر!" اس نے میرے ہاتھ سے بورڈنگ کارڈز لیتے ہوئے مترنم انگریزی میں کہا۔ میں نے احتیاطاً دونوں پاسپورٹ بھی ہاتھ میں لیے ہوئے تھے لیکن اس خاتون نے ہمارے پاسپورٹ چھونے کی ضرورت نہیں سمجھی۔ وہ بورڈنگ کارڈز دیکھتے ہوئے خوش اخلاقی سے بولی "میں ورجن کے مہمانوں کو خوش آمدید کہتی ہوں۔"

انگریزی میں کہا ہوا وہ فقرہ ذومعنی بھی ہوسکتا تھا۔ فوراً ہی ویرا کی رگ ظرافت پھڑک اٹھی اور اس نے قدرے حیرت سے کہا "ورجن؟ تو کیا تم ابھی تک غیر شادی شدہ ہو؟"

خوش اخلاقی اور بے تکلفی کے درمیان ایک نازک سی حد فاصل ہوتی ہے اور روایت پرست انگریز اس کا خیال رکھتے ہیں۔ ویرا کے سوال پر اس خاتون کے چہرے پر ناگواری کا ہلکا سا رنگ آکر گزر گیا۔ اس کی پیشہ ورانہ تربیت اس کی ذاتی پسند اور ناپسند پر غالب آچکی تھی۔ اس نے نرمی اور شائستگی سے کہا۔ "میں نہ صرف شادی شدہ ہوں بلکہ دو بچوں کی ماں ہوں۔ میں اپنے ایئرلائن کے مہمانوں کو خوش آمدید کہہ رہی تھی کیونکہ یہاں میں اسی کی نمائندگی کرتی ہوں۔"

"اوہ! کاش تم نے یہ وضاحت نہ کی ہوتی۔ خوش شکل اور زندہ دل لوگوں کا مہمان بن کر دل کو عجیب سی راحت ملتی ہے۔ ویسے بھی مہمان، صرف مہمان ہوتا ہے۔ جلد یا بدیر آگے روانہ ہوجاتا ہے اور پھر جس مہمان کے ہاتھ میں بورڈنگ کارڈ ہو، وہ بلائے جان بھی نکل جاتا۔" میں نے جلدی سے کہا۔

ویرا کے بونگے سوال کے نتیجے میں اس کے چہرے پر طاری ہونے والی خفت میرے مذاق سے کافور ہوگئی اور وہ شوخی سے بولی "میں ورجن اٹلانٹک کی زمینی میزبان ہوں۔ دوران پرواز مجھ سے بہتر لڑکیاں تم دونوں کی دیکھ بھال کریں گی۔ میری میزبانی کے شوق میں تم امریکا جانے کے بجائے یہیں رک کے رہ جاؤ گے۔"

اس نے بورڈنگ کارڈز کا ایک حصہ پھاڑ کر بقیہ کارڈز ہماری طرف بڑھا دیے "میں تمہارے محفوظ اور خوش گوار سفر کی متمنی ہوں۔"

وہ اس کا الوداعی فقرہ تھا جسے مکمل کرتے ہی وہ میرے شانوں کے پیچھے دیکھنے لگی۔ شاید اس پرواز کے کچھ اور مسافر گیٹ کی طرف آرہے تھے۔

ہم دونوں گیٹ سے گزر کر اس بند اور چوکور ٹیلی اسکوپک گینگ وے میں داخل ہوگئے جو لاؤنج کو براہ راست جہاز سے ملا رہا تھا۔

"اچھے اداروں میں پبلک ڈیلنگ کے شعبوں میں کام کرنے والی عورتیں خود کو ہمیشہ اسی طرح سنبھال کر رکھتی ہیں کہ کئی کئی بچوں کی ماں ہوکر بھی دور سے لڑکیاں معلوم ہوتی ہیں۔" اس خم دار راستے میں کچھ دور بڑھ آنے کے بعد ویرا بولے بغیر نہ رہ سکی۔

"اس کی بقراطیت پر میں چڑ گیا" یہ ان کی اور ان کے آجروں کی مجبوری ہوتی ہے۔ یہ نہ ہو تو تب بھی انہیں بک ڈبنگ سے ہٹا کر کسی ایسے کونے کھدرے میں لگا دیا جاتا ہے جہاں وہ فائلوں اور کاغذوں کے انبار میں دبی ہوئی چلی جاتی ہیں لیکن یہ مان لو کہ تم نے اس کی دل آزاری کی تھی۔ قریب سے اور غور سے دیکھنے پر ہی اندازہ ہوتا تھا کہ وہ خاصی پختہ عمر کی عورت ہے۔"

"میں نے اسے اسی حقیقت کا احساس دلایا تھا ورنہ وہ کسی دل پھینک لڑکی جیسی حرکتیں کررہی تھی اور مجھے زہر لگ رہی تھی۔"

"یہ تم بھی جانتی ہو کہ عورت کو اس کی صحیح عمر کا احساس دلانا گالی سے کم نہیں ہوتا۔"

"تم اس طرح اس کی وکالت کررہے ہو جیسے اس سے تمہاری پرانی آشنائی رہی ہو۔"

"سچ بولنے کے لیے کسی تعلق یا آشنائی کا ہونا ضروری نہیں ہوتا۔"

"میں نے کب جھوٹ بولا؟ یہ تو تم کہہ رہے ہو کہ عورت کو اس کی صحیح عمر کا احساس دلانا گالی سے کم نہیں ہوتا...... بلاوجہ مجھے جھوٹ بولنے اور منافقت سے کام لینے کی ترغیب دے رہے ہو۔"

"تمہارا خالی پیٹ بھر چکا ہے اس لیے اب تمہاری کھوپڑی چل پڑی ہے۔ تمہارے منہ لگنا بے کار ہے لیکن اتنا سمجھ لو کہ لوگوں سے اس طرح الجھ کر تم پرواز پر خود کو غیر ضروری طور پر نمایاں کرلوگی۔"

"پرواز شروع ہوگی تو دیکھا جائے گا۔" اس نے بے پروائی سے کہا "اس وقت ہم زمین پر ہیں۔ زمین کی اور زمین والیوں کی بات کرو۔"

"وہ دو بچوں کی ماں ہو کر بھی تم سے دو چار برس چھوٹی نظر آرہی تھی۔" میں نے اسے چڑایا۔

"ضرور آرہی ہوگی۔ یہاں بے توقیر گھرانوں کی اوباش اور خودسر لڑکیاں چودہ پندرہ برس کی عمر میں بھی اتنے بچے پیدا کرلیتی ہیں۔ بچوں کی تعداد کو عمر کا معیار نہیں بنایا جاسکتا۔ تمہاری وہ ڈارلنگ چہرے سے چڑیل نظر آرہی تھی۔ تم بلاوجہ اسے حور قرار دینے پر تلے ہوئے ہو۔"

اس نے بات کو ایک بالکل نیا رنگ دے دیا تھا۔ بحث کے معاملے میں اس نے انتہائی جناتی دماغ پایا تھا۔ کسی بات پر اٹک جاتی تھی تو ہر لفظ کو توڑ مروڑ کر اپنی مرضی کا مفہوم پیدا کرلیتی تھی اور مخاطب کو زچ کردیتی تھی۔ بحث میں ہار ماننا اس کی سرشت میں ہی نہیں تھا۔

میں نے خاموشی اختیار کرلی۔

گینگ وے کے آخری سرے سے جڑے ہوئے جہاز کے دروازے پر بھی ایک ایئرہوسٹس اپنے مرد ساتھی کے ہمراہ مسافروں کے استقبال کے لیے تیار تھی۔

مسکراہٹوں کے تبادلے اور نشستوں کے بارے میں رسمی رہنمائی حاصل کرنے کے بعد میں آگے بڑھا تو کچن میں لندن بلکہ برطانیہ کے متعدد اخبارات اور رسائل سے بھری ہوئی ٹرالیاں نظر آئیں۔ مجھے اس طرف متوجہ پاتے ہی لڑکی نے میری حوصلہ افزائی کی اور میں نے دو اخبار اٹھا لیے۔

دوسرا اخبار اٹھاتے ہی میری نگاہ سن پر پڑی جو پہلے اخبار کے نیچے دبا ہوا تھا۔ اس کی سرخی سنسنی خیز اور دلچسپ تھی۔ میں نے ایک اخبار چھوڑ کر سن اٹھا لیا۔

راہداری کی طرف مڑتے ہوئے میری اور ویرا کی نظریں چار ہوئیں تو اس کی آنکھیں کسی انجانی مسرت سے دمک رہی تھیں۔ شاید اس نے بھی سن کی شہ سرخی دیکھ لی تھی۔

مجھے حیرت ہوئی کہ سن نے لندن کی جس خبر کو اپنی سرخی کی زینت بنایا تھا، اس شہر کے دوسرے اخبارات کیوں محروم رہے تھے۔ ویرا نے ایئرپورٹ کے بک اسٹال سے جو اخبار خریدا تھا اس میں مذکورہ خبر کے بارے میں کوئی موہوم ترین اشارہ تک نہیں تھا۔

اس وقت پرواز کا اعلان ہوئے چند منٹ ہی گزر رہے تھے۔ مجھے یہ دیکھ کر خوشی ہوئی کہ ہم دونوں جہاز میں قدم رکھنے والے پہلے مسافر نہیں تھے۔ ہم سے پہلے کئی اور محتاط مسافر جہاز میں قدم رنجہ فرما چکے تھے اور اس وقت وسیع و عریض کیبن میں ادھر ادھر بیٹھے ہوئے نظر آرہے تھے۔

جہاز کے سفر میں درمیانی نشستیں کبھی بھی میری

پسندیدہ نہیں رہیں۔ کھڑکی کے ساتھ والی نشست میری پہلی ترجیح ہوتی ہے کیونکہ وہاں زیادہ سے زیادہ ایک اجنبی سے مفاہمت کی مجبوری درپیش ہوتی ہے۔ ہم نے مقررہ وقت پر بلکہ روایتی مفہوم میں قبل از وقت بورڈنگ کاؤنٹر سے رجوع کیا تھا۔ ہمیں اپنی پسند کی نشستیں کسی حیل وحجت کے بغیر مل گئی تھیں۔

ویرا مجھ سے پہلے، کھڑکی سے ملی ہوئی نشست پر براجمان ہوگئی۔ میں راہداری والے سرے پر بیٹھ گیا۔ میرے بیٹھتے بیٹھتے ویرا نے میرے ہاتھ سے ''سن'' چھین لیا۔

''سرخ بی ایم ڈبلیو میں خون آلود لاش۔'' چند موٹے موٹے الفاظ پر مشتمل سن کی وہ سرخی دوسری تمام ذیلی خبروں کو نگل گئی تھی۔ بظاہر وہ اسی خبر کا ضمیمہ معلوم ہو رہا تھا۔

''کمال ہے..... دوسرے اخباروں میں اس کا کوئی ذکر نہیں تھا۔'' میں نے سرسری لہجے میں کہا۔

''خبر دیر سے ملی ہوگی۔'' اس نے اخبار کی لوح پر ایک جگہ انگلی رکھ کر کہا ''یہ سن کا دوسرا ایڈیشن ہے۔ صبح کی پہلی اشاعت میں سن بھی اس خبر سے محروم رہا ہوگا۔''

''آواز دھیمی رکھو!'' میں نے اس کا بازو دبا کر اضطراری لہجے میں کہا ''اس خبر میں ہماری غیر معمولی دلچسپی خطرناک ثابت ہو سکتی ہے۔''

وہ عجیب نظروں سے میری طرف دیکھ کر مسکرائی پھر بولی ''فکر مت کرو۔ اس وقت پورا جہاز خالی ہے اور پھر ہم اردو میں باتیں کر رہے ہیں۔ کسی کو کچھ پتا نہیں چلے گا۔ ہم کسی خطرے کے بغیر جہاز میں آگئے ہیں تو ذرا سی دیر میں یہاں سے پرواز بھی کر جائیں گے۔''

بے اختیار میرا ہاتھ اپنی جیب میں رینگ گیا مگر پھر سگریٹ کا پیکٹ ٹٹول کر خالی ہی لوٹ آیا۔ سگریٹ پینے کی شدید طلب کے باوجود میں بے بس تھا کیونکہ رکے ہوئے طیارے میں تمباکو نوشی پر سخت پابندی ہوتی ہے۔

چند ثانیوں بعد ویرا نے ایک گہرا سانس لے کر سن میری گود میں ڈال دیا اور فکر آمیز لہجے میں بولی ''یہ بالکل ابتدائی خبر ہے لاش کے لباس میں سے برآمد ہونے والے شناختی کاغذات سے اس کے اصل نام کا سراغ ملا ہے اور خبر میں اسی حوالے سے سنسنی پھیلانے کی کوشش کی گئی ہے۔''

اس کا تبصرہ جاری رہا مگر میں اسے بھول کر خبر پڑھنے میں منہمک رہا۔

لاش کا سراغ لگانے کا سہرا لندن پولیس کے ایک تربیت یافتہ کتے کے سر تھا جسے ساتھ لے کر ایک سپاہی شہر کی متعدد پارکنگ لاٹس کا گشت کرنے کے بعد پولیس اسٹیشن پہنچا تھا۔ رات کے اندھیرے سے فائدہ اٹھا کر شہر کی پارکنگ لاٹس میں کی جانے والی مجرمانہ کارروائیوں کا سراغ لگانے کے لیے وہ گشت لندن پولیس کے روزمرہ معمولات میں شامل تھا۔

ٹیری نامی کتا پولیس اسٹیشن پر کار سے اترتے ہی بے چین ہوگیا اور مخصوص غراہٹوں کے ساتھ ایک طرف جانے کے لیے زور لگانے لگا۔ اس کی معیت میں سپاہی سرخ بی ایم ڈبلیو تک پہنچا تو کتے نے ڈکی کو سونگھ کر اونچی اونچی آواز میں بھونکنا شروع کر دیا۔ اسے قابو رکھنا دشوار ہوگیا۔

وائرلیس پر قریبی گشتی گاڑی کو موقع پر طلب کر کے بی ایم ڈبلیو کو نگرانی میں لے لیا گیا۔ گاڑی کے مالک کا سراغ لگانے کے لیے اسٹیشن کے پیجنگ سسٹم پر بار بار اعلانات نشر کرائے گئے۔ جب کوئی سراغ نہ ملا تو ایک مجسٹریٹ اور چند معزز شہریوں کی موجودگی میں مقامی رجسٹریشن نمبر والی اس بی ایم ڈبلیو کی ڈکی کھولی گئی جس میں ایک صحت مند اطالوی نوجوان کی مڑی تڑی لاش موجود تھی۔

لاش کی کنپٹی پر کسی شدید اور خون آلود ضرب کا نشان موجود تھا اور دل میں مڑی ہوئی پھل اور دوہری دھار کا ایک چاقو پیوست تھا۔

کاغذات کی بنا پر معلوم ہوگیا تھا کہ اس کا نام رابا کا روزینی ہے۔ اخبارات کے کرائم رپورٹروں کے لیے وہ نیا نام نہیں تھا۔ مافیا کے ڈان روزینی کا بیٹا اپنے باپ کے نقش قدم پر چل رہا تھا اور آئے دن لڑائی جھگڑے کی خبروں میں جگہ پاتا رہتا تھا۔

لندن کی سرزمین پر سسلی کے ایک خودسر اور طاقتور ڈان کے بیٹے کا سفاکانہ قتل ہر شخص کے لیے ایک بھیانک

بن کر سامنے آیا تھا۔
سب سے پہلا سوال یہ تھا کہ راما کا کیوں مارا گیا تھا؟ اس کے قاتل کون تھے؟

تینا اور ہنڈت کے خون کی سرخی دھندلانے بھی نہ پائی تھی کہ راما کا کی لاش سامنے آ گئی تھی۔ خبر اور اخباری تبصرے کے آخر میں ہم نے اپنے قارئین کو سسپنس اور ہیجان میں مبتلا کرنے کے لیے ایسی سطریں جمائی تھیں

"سسلی کی مافیا اپنے ڈان کے بیٹے کے قتل پر خاموش رہے گی؟"

"مافیا تو نہیں کہ لندن کی پرسکون فضاؤں میں بدمست قتل و خون کی دھند منڈلا رہی ہو!"

میں نے اخبار موڑ کر اگلی نشست کے پشت گاہ سے لگے ہوئے تھیلے میں ڈال دیا۔

"اچھا ہوا کہ چلتے چلتے یہ خبر بھی سامنے آ گئی۔ اس خبر کا امریکی اخبارات میں جگہ پانا ممکن نہیں تھا۔" مجھے اپنی طرف متوجہ پا کر ویرا نے دھیمی اور پرسکون آواز میں کہا۔

"یہ کوئی عام قتل نہیں تھا۔ مافیا کے بڑوں کو چھینک بھی آ جائے تو یہ عالمی خبر بن جاتی ہے۔ یہ ضرور ہوا کہ وہ کئی دن تک ہنڈوکی میں سڑنے سے بچ گیا۔" میں نے بے پروائی سے جواب دیا۔

وہ ہنس پڑی۔ "آج کل یہاں کا موسم اچھا ہے۔ مرنے والے کئی دنوں تک اپنی تازگی برقرار رکھ سکتے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ اس کی بیوی نے یہ خبر سکون بلکہ خوشی سے سنی ہوگی۔"

"ویرا اپنے شوہر کی انگریزی سے نابلد معلوم ہوتی ہے۔ اسے انگریزی کی ذرا بھی شد بد ہوتی تو میں تمہارا برا بننے کے لیے اس پر ڈورے ڈالنے کی کوشش ضرور کرتا۔"

ویرا مجھے گھورنے لگی "مردے کا نام نہ لو۔ میں تمہاری ان حرکتوں سے خوب واقف ہوں، جہاں کسی خوب صورت عورت کو دیکھتے ہو پھسل جاتے ہو۔ بس میرے سامنے تمہاری اداپلند ہونے لگتی ہے ورنہ ہر حسین و جمیل لڑکی کے سامنے تم ناک رگڑنے پر بھی آمادہ رہتے ہو۔"

"فضول الزام تراشی مت کرو۔" میں نے بگڑ کر کہا "میں کبھی بھی عورتوں کا ایسا رسیا نہیں رہا۔ یہ تمہارے اپنے دل کا چور ہے جو تمہیں میرے بارے میں خرافات کہنے پر مجبور کرتا رہتا ہے۔"

"بس، ماہ جبینوں کے سامنے ناک رگڑنے کا ذکر سنتے ہی ٹھنک گئے!" وہ استہزائیہ لہجے میں بولی "اور پھر جمال پرستی کا دعویٰ کرتے ہو..... ذرا اپنی اردو شاعری پڑھو۔ حسینوں کی گالیاں اور جوتیاں کھا کے بھی شاعر خوش بلکہ نازاں نظر آتے ہیں۔ تمہارے کوئی مشہور شاعر تو ایک مہ جبین کے چوکیدار سے پٹ پٹا کر خوش ہوتے پھرتے تھے کہ اس نے نہ سہی، اس کے چوکیدار نے ان کو مار دھاڑ کے اعزاز سے نوازا تھا۔"

"تم نے ناشتے میں زیادہ مے خوری کا مظاہرہ کیا ہے۔ اب معدے کی زہریلی گیسیں تمہارے کمزور ذہن پر اثر انداز ہو رہی ہیں۔ اردو شاعری میں کہیں بھی راہ چلتی عورتوں کا ذکر نہیں ہے۔ شاعروں نے جو کچھ کہا ہے، اپنے محبوب کے حوالے سے کہا....."

"ہاں..... آں ٹھیک ہے۔" ویرا نے میری بات کاٹ دی "جوتی محبوب کے ہاتھ میں ہو تو چمڑے کے بجائے مخمل کی بن جاتی ہے۔ اس کے چوکیدار کا ڈنڈا پھولی موتی کی لچک دار شاخ کا روپ دھار لیتا ہے۔ یہ اسرار و رموز تو بس تم اور تمہارے شاعر ہی جانتے ہیں۔ مجھ جیسی عملی عورت خواب و خیال کی ان دیوانگیوں کو کہاں سمجھ سکتی ہے۔ یہ غنیمت ہوا کہ ہم لندن سے روانہ ہو رہے ہیں۔ یہاں رکے رہتے تو میں تمہیں راما کا روز بیٹی کی بیوہ کی چوکھٹ پر پیشانی رگڑنے سے کہاں تک روک سکتی تھی۔"

"اب اپنی زبان کو لگام دو۔" میں نے خشک لہجے میں اسے ٹوکا "جہاز میں مسافروں کی تعداد بڑھتی جا رہی ہے۔ یہ لوگ اردو نہیں سمجھیں گے، پھر بھی تمہاری زبان سے مرنے والے کا نام سن کر کوئی نہ کوئی چونک سکتا ہے۔ سیر و تفریح کے لیے آئے ہوئے لوگ ایسے مقامی جرائم میں اتنی دلچسپی نہیں لیتے کہ فضائی سفر کے دوران میں ان ہی پر مغز زنی کرتے رہیں۔"

"تمہارا مشورہ مناسب ہے۔" ویرا نے چڑانے والے انداز میں کہا "اس کے لیے مرنے والے کے الفاظ

ہی مناسب ہیں۔ اب تم میری زبان سے اس کا نام نہیں سنو گے۔"

"نام ہی نہیں، تم اس کا ذکر بھی نہیں کرو گی۔" میں نے بھنا کر کہا۔

"خوب زبردستی ہے؟ خود اس کی بیوہ کو دانہ ڈالنے کے ارادے باندھ رہے ہو اور مجھے زبان تک کھولنے کی آزادی نہیں دے رہے۔ یاد رکھو یہ سراسر ظلم ہے اور ظلم حد سے بڑھنے لگتا ہے تو مٹ جاتا ہے۔"

وہ واضح طور پر میرا مضحکہ اڑانے کی کوشش کر رہی تھی "جہنم میں جاؤ۔" یہ کہہ کر میں نے دوبارہ اخبار اٹھالیا۔ اس وقت مجھے ویرا پر باقاعدہ تاؤ آنے لگا تھا۔

"یہ ناممکن ہے۔ میں اکیلی جہنم میں نہیں جا سکتی۔" ویرا نے فوراً ہی احتجاج کر ڈالا۔

"پھر جسے چاہو، اپنے ساتھ لے جاؤ۔ مجھے کوئی اعتراض نہیں ہوگا۔"

"مرنے والا خوشی سے میرے ساتھ جہنم میں جا سکتا تھا مگر وہ پہلے ہی وہاں پہنچا ہوا ہے۔ اب لے دے کر تم ہی رہ جاتے ہو۔" اس وقت ویرا پر بولتے رہنے کا دورہ پڑا ہوا تھا۔

چند ثانیوں تک وہ میرے جواب کی منتظر رہی۔ مجھے خاموش پا کر اس کی زبان دوبارہ چل پڑی "اس وقت ہم دونوں ایک کشتی بلکہ ایک جہاز کے سوار ہیں۔ دونوں کی منزل بھی ایک ہی ہوگی۔ یہ پرواز صحیح سلامت نیویارک کے ائرپورٹ پر اتر گئی تو نیویارک اور راستے میں طیارہ پھٹ کر گر پڑا تو دونوں براہ راست جہنم میں جائیں گے۔ میں اکیلی کہیں نہیں جاؤں گی۔"

"خدا کا خوف کرو۔ ایسی بدشگونی کی باتیں نہ کرو۔ یہ نہ بھولو کہ تمہاری کالی زبان کئی سو مسافروں کی جان لے سکتی ہے۔" میں نے ہلکی سی جھرجھری لے کر کہا۔

وہ ہنس پڑی اور مجھے زبان دکھا کر بولی "میری زبان کالی نہیں، گلابی ہے۔ اگر اس وقت تم اس قدر تو ہم پرستی میں مبتلا ہو چکے ہو تو میری بددعا ہے کہ یہ جہاز بحر اوقیانوس پار کرتے ہوئے برمودا ٹرائی اینگل کے طلسم میں گھر کر نیست و نابود ہو جائے......"

اس دلچسپ ترین داستان کے بقیہ واقعات اٹھارہویں حصے میں ملاحظہ فرمائیں جو ساتھ ہی شائع ہو رہا ہے۔

# موت کے سوداگر

اقلیم علیم

ایک نوجوان کی
خون نوشت ابن تے
منشیات کے عالمی
اسمگلروں کی خلاف ذاتی
طور پر محاذ کھولا اور وطن عزیز
سے ان ملک دشمنوں کا صفایا کرنا
اپنا ایمان بنالیا۔ شہر شہر، ملک ملک اور
براعظم براعظم اپنے مشن کی تکمیل کی لئے
خاک اڑانا اس نوجوان کا شغل ہو گیا مگر موت کے
سوداگر بھی تو اس کی جان کے دشمن بن گئے۔
انھوں نے بھی اپنی طرف سے کوئی کسر نہیں
چھوڑی۔ ایک جنگ جو ابھی جاری ہے۔

**سسپنس کا تحیر خیز سلسلہ۔ آئندہ نسلوں کو زہر فروخت کرنے والوں کی تصویریں**

"اب خاموش رہو۔ مجھے اشتعال مت دلاؤ ورنہ ناشتا بن جائے گا۔"

"مجھے جو کچھ کہنا تھا، وہ کہہ ڈالا۔ تم دیکھ لینا کہ میری ان پرخلوص دعا کے باوجود کچھ بھی نہیں ہوگا اور ہم خیریت سے نیوارک پہنچ جائیں گے۔ اس محفوظ سفر کا سبب یہ ہوگا کہ میری زبان کالی نہیں، لال گلابی ہے۔ اس کی بد دعائیں نہیں صرف دعائیں قبول ہوتی ہیں۔"

احتیاط کے تقاضے کے پیش نظر میں خاموش رہا۔ میری کسی بھی بات میں سے بات نکال کر وہ کسی نئی بحث کا آغاز کر سکتی تھی۔ بہتری اسی میں تھی کہ میں اپنی زبان بند رکھوں۔

"عورت اگر میرے جیسی ہو تو زندگی ایک حسین خواب ثابت ہوتی ہے۔ مرد کو مقتول کی بیوہ جیسی کمینی عورت ٹکرا جائے تو ساری عمر ایک دردناک عذاب میں گزرتی ہے......"

اس کی بڑبڑاہٹ پر میں بولے بغیر نہ رہ سکا "یہ سب کس کو سنا رہی ہو؟"

"کسی کو بھی نہیں۔ اونچی آواز میں سوچ کر اپنا دل خوش کر رہی ہوں۔"

"کیا تم یہ چاہتی ہو کہ میں یہاں سے کہیں اور جا کر بیٹھ جاؤں؟"

"ایسی غلطی نہ کرنا۔" وہ جلدی سے بولی "جہاز کا عملہ پورے حسن اخلاق سے تمہیں واپس اسی جگہ پہنچا دے گا۔ طیارہ فضا میں بلند ہونے تک مسافروں کو سیٹ ادلی بدلی کی اجازت نہیں ہوتی۔ بعض مسافر آخری وقت پر ہانپتے کانپتے جہاز میں پہنچتے ہیں اور اپنی جگہ کسی اور کو براجمان پا کر چراغ پا ہو جاتے ہیں۔"

اس وقت غصہ دکھا کر دیا سے جیتنا ناممکن نظر آ رہا تھا۔ میں نے اسے اس کے حال پر چھوڑ دینے کا فیصلہ کر لیا اور اپنی جگہ سیدھا ہو کر بیٹھ گیا۔

تھوڑی دیر سکون رہا پھر دیا کی دھیمی دھیمی آواز پگھلے ہوئے سیسے کی طرح میرے کانوں میں اترنے لگی۔ اس بار بھی اس کا انداز خود کلامی کا سا تھا۔

"ایک طرف کوئی اس کے شوہر کی کنپٹی پر طمنچہ مار کر

اسے بے ہوش کر رہا تھا اور وہ اپنے آشنا کی باہوں میں مدہوش ہوئی جا رہی تھی۔ خوب رو مگر صورت حرام عورتیں ایسی ہی ہوتی ہیں۔ اچھی سب کچھ جانتے ہوئے بھی ان کو دانہ ڈالنے کے منصوبے بنانے رہتے ہیں۔ یہ بھول جاتے ہیں کہ کیسی دلدل میں بویا جانے والا ہر بیج آخر گل سڑ کر برباد ہو جاتا ہے.....“

چند ثانیوں تک میں وہ سب سنتا رہا پھر اپنی.....

قوت ارادی کے سہارے میں نے اپنی پوری توجہ اخبار کے اس صفحے پر مرکوز کر دی جس پر برطانیہ کے شاہی خاندان کی عورتوں کی بے وفائیوں پر ایک مضمون موجود تھا۔ ویرا کے بدنشت دھیرے دھیرے اُبل رہے تھے مگر میں اس کی آواز نہیں سن رہا تھا۔

میں وہ دلچسپ، رنگین اور سنسنی خیز مضمون پڑھ کر فارغ ہوا تو ویرا اپنی بے نتیجہ خود کلامی سے اکتا کر خاموش ہو چکی تھی۔

میں اسے اس کے مضمون کے کچھ منتخب اقتباسات سنانے لگا تاکہ اس کا موڈ بدل سکے۔

آج شہزادی ڈیانا مکافات عمل سے دوچار ہو کر اس دنیا سے بہت دور جا چکی ہے لیکن اس کی پر اسرار اور حادثاتی موت سے برسوں پہلے ویرانے ورجن اطلانٹک کے اس جہاز میں بیٹھے بیٹھے فی البدیہہ کچھ ایسی باتیں کہہ دی تھیں جو آج بھی اٹل محسوس ہوتی ہیں۔

یہ خیال تھا کہ شہزادی ڈیانا نے شہزادہ چارلس کی بے وفائیوں اور بے اعتنائیوں کا انتقام لینے کے لیے شاہی خاندان اور روایات سے بغاوت کر کے عام مردوں سے پینگیں بڑھانے کا جو طور طریقہ اپنایا ہے وہ اسے مقبولیت کی انتہا پر پہنچا دے گا۔ وہ ہر مرد کے خوابوں کی شہزادی بن جائے گی۔ لوگ یہ سوچنے لگیں گے کہ کسی دن وہ اچانک ان کا ہاتھ تھام کر انہیں بھی کسی فائیو اسٹار ہوٹل کی رومان پرور خوابگاہوں میں لے جائے گی۔ سب کچھ بھی رہا ہو وقت نے یہ ثابت کر دیا ہے کہ وہ تاریخ عالم کی مقبول ترین بے راہ رو شہزادی تھی۔

سگریٹ پینے کی خواہش میرے دل میں رفتہ رفتہ زور پکڑ گئی کہ جہاز مجھے ایک قید خانہ محسوس ہونے لگا۔

اوپن کی آزاد فضا کے مقابلے میں ویرا بھی وہاں زیادہ خوش نہیں تھی۔

خدا خدا کر کے بورڈنگ مکمل ہوئی۔ وقت پورا ہوتے ہی گینگ وے دروازے سے ہٹا لیا گیا۔ میں نے اپنی جگہ بیٹھے بیٹھے دروازہ بند اور پھر لاک ہوتے دیکھا۔ کیبن کے پرسکون ماحول میں تھوڑی سی ہلچل پیدا ہوئی۔ راہداریوں میں باوردی عملے کے اراکین متحرک نظر آنے لگے۔ چیخنے سسٹم پر پرواز اور تحفظ کے بارے میں روایتی اور رسمی اعلانات ہونے لگے۔

یک بیک میری نگاہوں میں چار چہرے مجسم ہو گئے جو سب بے جان اور بگڑے ہوئے تھے۔

ہم دونوں اس سرزمین پر خاصے کشت وخون میں ملوث رہے تھے۔ گیتا ہمارے ہاتھوں قتل نہیں ہوئی مگر ہماری ہی وجہ سے جمیز ہنڈت کی گولی کا نشانہ بنی تھی۔

جمیز ہنڈت، رمیش اگروال اور راما کار براہ راست ہمارے مقتول تھے۔ لندن پولیس اپنی تمام تر صلاحیتوں کے ساتھ، پوری سرگرمی سے ان کے قاتلوں کو تلاش کر رہی تھی اور ہم دونوں اطمینان سے اس طیارے میں سوار تھے۔

طیارہ رن وے پر حرکت میں آ چکا تھا۔ سرے پر پہنچ کر وہ تیزی سے رفتار پکڑتا اور پھر اس کے پہیے پل بھر میں اس زمین سے اپنا رابطہ منقطع کر لیتے جہاں کا قانون ہمارا متلاشی تھا۔

بظاہر ہم دونوں کی سلامتی کو کوئی خطرہ نہیں تھا۔ ہم نے اپنے مخالفوں کو بہت کامیابی کے ساتھ جل دے کر اس سفر کی راہ ہموار کی تھی مگر میں پھر بھی اپنے وجود میں ایک انجانے بے نام سے خوف کی لہر سرایت کرتی محسوس کر رہا تھا۔

رن وے کے آخری سرے پر کنٹرول ٹاور سے اجازت ملنے کے انتظار میں طیارہ ذرا سی دیر کے لیے رکا رہا پھر ایک لطیف جھٹکے کے ساتھ پوری قوت سے آگے بڑھا۔ میری کمر پوری طرح پشت گاہ سے لگ گئی۔

زمین پر دوڑتے ہوئے مشینی عفریت کی رفتار لحظہ بہ لحظہ بڑھتی رہی پھر اچانک اس کا اگلا حصہ اوپر کی طرف اٹھتا چلا گیا۔ ویرا پرجوش انداز میں میرا ہاتھ دبانے لگی۔

اس وقت لندن کی فضاؤں سے گہرے سرمئی بادل
اتنے نیچے آئے ہوئے تھے کہ زمین چھوڑنے کے چند سیکنڈ
بعد ہی ہمارا طیارہ ان ہلکی بھاری بدلیوں میں سے گزرنے
لگا۔

وہ کیفیت ذرا سی دیر قائم رہی۔ بٹن کی آواز کے ساتھ
تمباکو نوشی کی ممانعت کے روشن حروف یکلخت معدوم ہو
گئے ممنوعہ..... نشستوں کے سوا جہاز کے بیشتر حصوں میں
متعدد مسافروں نے سگریٹیں سلگانی شروع کر دیں۔
میری جلائی ہوئی سگریٹ ویرا نے اچک لی اور میں پیکٹ
میں سے نئی سگریٹ کا انتخاب کرنے لگا۔

کچھ دیر تک جہاز غیر محسوس انداز میں اپنی مطلوبہ
بلندی کی طرف اٹھتا رہا۔ بڑھتی ہوئی اس بلندی کا اندازہ
زمین کے مناظر سے ہو رہا تھا جو بادلوں کی رکاوٹ کے
بغیر نظر آ رہے تھے۔

یورپ کی ان سرحدی فضاؤں میں تسلسل نہیں تھا۔
ذرا ذرا سی دیر کے بعد بہت نیچے منڈلاتے ہوئے بادل
سب کچھ اپنی اوٹ میں چھپا لیتے تھے۔

جہاز کا رخ سیدھا ہوتے ہی جہاز کا عملہ مشروبات
لے کر مسافروں کی خدمت میں مصروف ہو گیا۔ میں
نے اپنے ہم سفروں کا جائزہ لینے کے لیے نشست چھوڑی
اور پچھلے باتھ روم کی طرف ہو لیا۔

پورے کیبن میں اکا دکا نشستیں ہی خالی تھیں۔ لندن
کے ہیتھرو اور گیٹ وک ایئر پورٹ سے نیو یارک کے لیے
ان دنوں یومیہ پروازوں کی تعداد شاید دس سے بھی متجاوز
تھی۔ اس پرواز پر مسافروں کی تعداد دیکھ کر یہ گمان ہو رہا
تھا جیسے روئے زمین کا ہر شخص اپنی جنت گم گشتہ کی تلاش
میں امریکا کی طرف دوڑا چلا جا رہا ہو۔

ان مسافروں میں اکثریت سفید فاموں کی تھی۔ ان
کا تعلق یورپ کی مختلف نسلوں سے تھا۔ کچھ مسافر عرب اور
ایشیائی بھی تھے۔ تنگ راہداری سے گزرتے ہوئے میں
نے ایک ایشیائی نوجوان کو دیکھا۔ وہ اپنے خدوخال سے
پاکستانی معلوم ہو رہا تھا اور ہاتھ میں موٹی سی ایک کتاب
لیے اس کے مطالعے میں مصروف تھا۔

شاید اس کی چھٹی حس نے احساس دلایا کہ کوئی رک
کر اس کی طرف متوجہ ہے۔ اس نے جلدی سے کتاب بند
کر دی اور مسکرا کر میری طرف دیکھنے لگا۔

اس وقت میں نے دیکھا کہ کتاب کا نام "یو ایس
اے۔ ایک اجمالی تعارف" تھا۔ "ہیلو کیا تم پاکستانی ہو؟"
میں نے جوابی مسکراہٹ کے ساتھ اس سے پوچھا۔

"جی مجھے خرم سلطان کہتے ہیں۔" اپنا تعارف کراتے
ہوئے اس نے ہاتھ بڑھا دیا۔

"میں اسلم خان ہوں۔" میں نے گرمجوشی سے ہاتھ
ملاتے ہوئے بتایا۔

"کیا آپ امریکا میں ہی رہتے ہیں؟" میری خود
اعتمادی دیکھ کر اس نے سوال کیا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ پہلی بار امریکا جا رہے ہو؟" میں
نے اس کے سوال کو نظر انداز کر کے پوچھا۔

"جی پڑھنے کے لیے جا رہا ہوں۔ پہلی بار ملک سے
باہر نکلا ہوں۔"

"تمہاری منزل نیو یارک ہی ہے یا آگے جاؤ گے؟"
میں بلا وجہ وہاں رکا رہا۔

"مجھے فلاریڈا میں داخلہ ملا ہے۔ سب بندوبست
ہو چکا ہے مگر وہاں میرا کوئی شناسا نہیں ہوگا۔"

"فکر مت کرو۔ وہاں تمہیں بہت سے دوست مل
جائیں گے۔ امریکی قوم دوست بنانے اور پھر بھول جانے
کے فن میں بہت ماہر ہے۔ بس یہاں کے لفنگوں سے ذرا
ہوشیار رہنا۔"

میں اس کے کندھے پر تھپکی دے کر آگے نکل گیا۔
دروازے کے قریب رک کر میں نے اپنی سگریٹ ختم کی
اور پھر ایک خالی باتھ روم میں گھس گیا۔

میں واپس اپنی سیٹ پر آیا تو ویرا ہم دونوں کے لیے
اسکاچ لے چکی تھی۔

وہ لندن سے نیو یارک کی نان اسٹاپ پرواز تھی جسے
مختصر سا ساحلی علاقہ عبور کر کے مسلسل کھلے سمندر پر
اڑنا تھا۔ سفر کے طویل دورانیے کے ساتھ ایک نقصان یہ
تھا کہ ہم مشرق سے مغرب کی طرف جا رہے تھے اور یوں
ہمارے اس دن میں چار گھنٹوں کا اضافہ ہو جانا تھا۔

یہ تیز رفتار طیاروں سے طویل سفر کے دو رموز تھے جو

بیشتر تجربہ کار مسافروں کے علم میں تھے۔ انہوں نے آرام کے لیے اپنی کھڑکیوں کے بلائنڈز گرا کر روشنیاں کم کر دی تھیں تاکہ ہلکی سی نیند لے سکیں مگر ویرا نے ایسے کسی اہتمام کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی۔

ہم دونوں باتیں کرتے ہوئے نوش میں مصروف تھے کہ غیر متوقع طور پر خرم سلطان وہیں آ پہنچا۔ میرے ساتھ ویرا کو دیکھ کر وہ جھجکا مگر میں نے اس کی حوصلہ افزائی کرتے ہوئے کہا ''آؤ اگر کچھ دیر کے لیے یہاں بیٹھنا چاہتے ہو تو روزی تمہاری سیٹ پر چلی جائے گی۔''

''میں دراصل آپ سے کچھ مشورہ کرنا چاہ رہا تھا۔'' اس نے ہچکچاتے ہوئے کہا۔

ویرا نے میرے اشارے کا انتظار کیے بغیر اپنی جگہ چھوڑ دی اور باہر نکل آئی۔

خرم سلطان نے سر کو خم دے کر انگریزی میں ویرا کا شکریہ ادا کیا اور اسے اپنا سیٹ نمبر بتا دیا۔ ویرا خفیف سی مسکراہٹ کے ساتھ عقبی نشستوں کی طرف چل دی۔

خرم سلطان میرے پاس بیٹھ گیا مگر اس کے چہرے سے تذبذب اور بے چینی کا اظہار ہو رہا تھا۔ وہ ہمت کر کے میرے پاس چلا تو آیا تھا لیکن سمجھ نہیں پا رہا تھا کہ بات کس طرح شروع کرے۔

میں نے بھانپ لیا کہ وہ کسی پیچیدہ مسئلے سے دوچار تھا۔ رسمی فقروں کی ناکامی کے بعد میں نے کھل کر اس سے کہا ''اگر تم کسی گمبھیر مسئلے سے دوچار ہو تو مجھ پر پورا بھروسا کرو۔ میں تمہاری مدد کرنے کی کوشش کروں گا۔ اسی تذبذب میں تم نیویارک پہنچ گئے تو کچھ بھی نہیں ہو سکے گا۔''

''وہ..... دراصل میں ایک پیکٹ کی طرف سے پریشان ہوں..... پاکستان میں مجھے اس پر شبہ تک نہیں ہوا تھا لیکن ملک سے فاصلہ بڑھنے کے ساتھ ساتھ میرے ذہن میں وسوسے سر ابھار رہے ہیں۔ اگر میرا شک درست نکلا تو میں برباد ہو چکا ہوں۔''

''سفید شکر کا چکر تو نہیں ہے؟'' میں نے ہیروئن کا نام لیے بغیر پوچھا۔

''شاید وہی ہو۔ میرے والد صاحب کے ایک دوست نے وہ پیکٹ دیا تھا۔ مجھے پتہ نہیں کہ اس میں کیا ہے۔ نیویارک میں ایک شخص مجھ سے وہ پیکٹ لے لے گا۔'' اس کے ہونٹوں پر پسینے کے قطرے ابھر آئے۔

''تم پڑھے لکھے ہو۔ آج کل کے ماحول سے واقف ہو۔ دیکھے بھالے بغیر وہ پیکٹ کیوں لے آئے؟''

''وہ صاحب ابا کے دوست ہی نہیں، میرے محسن بھی ہیں۔ میں انکار نہیں کر سکا۔ اب دو کلو وزنی وہ پیکٹ مجھے اپنی تباہی کا پیغام بنا نظر آ رہا ہے۔''

''کوئی محسن کسی کو یوں تباہ نہیں کرتا..... وہ کون ہے؟'' میں نے پوچھا۔

''وہ ٹریول ایجنسی کے مالک ہیں۔ اس سفر کے لیے انہوں نے مجھے ادھار ٹکٹ دلوایا ہے۔ جب حالات سازگار ہوں گے تو ان کا قرض ادا کروں گا۔ بس اسی مروت میں ان سے انکار نہیں کر سکا۔''

''پھر اب وسوسے کیوں آ رہے ہیں؟''

''گھر کا ماحول کچھ اور تھا۔ وہاں سے نکل کر میں نے مختصر سے وقت میں جو کچھ دیکھا ہے، اس نے میری آنکھیں کھول دی ہیں۔ اگر پیکٹ میں سفید شکر ہی ہے تو انکل نے بہت کم پیسوں میں اپنا کام نکالا ہے۔ میرے ٹکٹ کے بدلے یہ ایک ڈیل ان کے دن پھیر سکتی ہے۔''

''وہ پیکٹ اب تک محفوظ کیسے ہے؟'' میں نے تعجب سے سوال کیا۔

''کراچی میں طالب علم سمجھ کر کسی نے پڑتال نہیں کی۔ لندن میں بھی صرف سوٹ کیس دیکھا گیا۔ بریف کیس کھولنے کی نوبت ہی نہیں آئی۔ امریکا والے پاکستانیوں کے معاملے میں بہت سخت ہیں۔ اس پیکٹ میں کچھ بھی ہو، میں اس سے چھٹکارا حاصل کرنا چاہتا ہوں۔''

''دو کلو وزنی پیکٹ!'' میں نے لفظوں میں حاصل ہونے والی معلومات کو حیرت سے دہرایا ''تم اسے سوٹ کیس کے بجائے بریف کیس میں لیے پھر رہے ہو؟ تمہیں کیا بتایا گیا تھا اس پیکٹ کے بارے میں؟''

''چٹنی کا مغلوف جیولری بکس بتایا گیا تھا لیکن اب

مجھے شبہ ہو رہا ہے کہ لکڑی کے کسی ڈبے میں سفید شکر بھری ہوئی ہے۔ میری سمجھ میں نہیں آ رہا کہ اسے کہاں تلف کروں۔"

"تم کراچی سے یہاں تک اسے سینے سے لگا کر لائے ہو اور اب ایک اتنی بدگمانی کا شکار ہو رہے ہو۔ تمہاری یہ باتیں میری سمجھ سے باہر ہیں۔" اس کے مسئلے نے مجھے واقعی الجھا دیا تھا۔

"آپ کیا، کوئی بھی نہیں سمجھ سکتا۔ ادب، احترام اور بڑوں کے سامنے کم گوئی کے گھٹے گھٹے گھریلو ماحول سے ہزاروں میل دور نکل آنے کے بعد ہی ان اثرات سے آزاد ہو سکا ہوں اور اب اپنی عقل سے سوچ رہا ہوں۔ میں نے آپ پر بھروسا کیا ہے۔ میری گلوخلاصی کی کوئی راہ بتائیے۔"

"پہلے اسے کھول کر دیکھو کہ اس میں کیا بھرا گیا ہے۔ اس کے بعد ہی کوئی فیصلہ ہو سکے گا۔"

"وہ پیکٹ اس طرح بند کیا گیا ہے کہ ایک بار کھول کر اسے دوبارہ اصل حالت میں لانا ناممکن ہے۔ اس میں کچھ بھی ہو... میں اس سے اپنا پیچھا چھڑانا چاہتا ہوں۔"

"اگر تمہارا شبہ غلط نکلا تو اپنے انکل کو کیا جواب دو... گے؟"

میں نے ہلکے سے طنز سے پوچھا۔

"کہہ دوں گا کہ لندن ایئرپورٹ پر کسٹم والوں نے وہ پیکٹ روک لیا۔" وہ تقریباً جھلا کے بےبسی سے بولا "اڑتے ہوئے جہاز پر میں مشکل میں پھنس گیا ہوں۔ یہاں دیاسلائی یا لائٹر کی لو سے زیادہ آگ لگنی مشکل ہے ورنہ میں پیکٹ اسی میں جھونک دیتا۔ میں اسے کہاں لے جاؤں؟"

"پرسکون رہنے کی کوشش کرو۔" میں نے اس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر نرمی سے کہا "غنیمت ہے کہ اس وقت تمہیں ہوش آ گیا ہے۔ پیکٹ لے کر باتھ روم میں جاؤ۔ تمہارے خدشات درست ثابت ہوں تو سفوف کموڈ میں بہا کر پیکنگ برباد کر دو اور اسے دیوار گیر ڈسٹ بن میں ڈال دو۔ سب کچھ ٹھیک ہو تو کھلا ہوا پیکٹ واپس لے آؤ۔ تم یہ عذر پیش کر سکتے ہو کہ اسے کسٹم والوں نے کھلوایا تھا۔"

وہ پھٹی پھٹی آنکھوں سے یوں میری طرف دیکھنے لگا جیسے میرے سر پر اچانک سینگ نکل آئے ہوں۔ کئی ثانیوں کے سکوت کے بعد اس نے ممنونیت سے لبریز، بھرائی ہوئی آواز میں کہا۔ "آپ کو اعتماد میں لے کر میں نے غلطی نہیں کی۔ یہ سب سامنے کی باتیں ہیں مگر خوف اور دباؤ سے میرا ذہن ماؤف ہو کر رہ گیا تھا۔ مجھے کچھ بھی نہیں سوجھ رہا تھا۔ آپ نے میری مشکل آسان کی ہے۔ خدا آپ کو اس کا اجر دے گا۔"

میں نے آخری گھونٹ لے کر اپنا گلاس خالی کیا اور اٹھ کھڑا ہوا۔

"آ...... آپ کہاں؟ آپ بیٹھیں۔ میں چند منٹ میں آ کر رپورٹ دیتا ہوں۔" خرم سلطان نے بھی اپنی جگہ چھوڑ دی۔ اس کی سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ وہ ممنونیت کا اظہار کیسے کرے۔

"تم چلو، میں ٹوائلٹ سے باہر رہ کر دیکھ بھال کرتا رہوں گا۔" میں نے اسے تھپکی دی۔

وہ اپنی نشست کی طرف ہولیا۔ میں اس کی مخالف سمت میں آگے بڑھ گیا۔ آگے سے گھوم کر میں دوسری راہداری سے عقبی حصے میں پہنچا تو خرم اپنی جگہ پر موجود تھا۔ دیبا واپس جا چکی تھی۔

میں فلائٹ کچن سے بیئر کا ایک ڈبا لے کر ٹوائلٹس کے قریب دیوار سے لگ کر کھڑا ہو گیا۔ اس وقت میرے ذہن پر صرف اور صرف ایک ہی فکر سوار تھی کہ خرم سلطان پاکستان کے کسی متوسط گھرانے کا ایک ہونہار سپوت تھا جس نے اپنی قابلیت کے سہارے فلوریڈا کی یونیورسٹی میں داخلہ لے لیا تھا اور مجھے اس کے مستقبل کو ذلت و رسوائی کی بھیانک دلدلوں میں گم ہونے سے بچانا تھا۔

میرے لیے اس وقت وہ ایک لڑکا نہیں تھا بلکہ اس جیسے پرعزم نوجوانوں کی ایک پوری کھیپ کا نمائندہ تھا۔ یہ وہ بچے ہیں جو اپنے شوق اور صلاحیتوں کے سہارے اپنے گھرانے اور ملک کے بہتر مستقبل کے لیے آسمان سے تارے توڑ لانے کا خواب آنکھوں میں سجائے اپنے گھروں کی دہلیز سے باہر قدم رکھتے ہیں۔ مالی ناآسودگی ان کی راہ کا پہلا اور سب سے وزنی پتھر ہوتی ہے جسے ہٹائے بغیر وہ ترقی کے راستوں پر گامزن نہیں ہو سکتے۔

...... کچھ نوجوان اس پتھر کو ٹھوکر سے اڑا کر آگے بڑھ جاتے ہیں، کچھ اسے چوم کر چھوڑ دیتے ہیں اور حوصلہ ہار کر اپنی راہ بدل لیتے ہیں۔ جو ان دونوں کے بین بین ہوتے ہیں، وہ مدد اور سہاروں کے لیے ادھر ادھر نگاہیں دوڑاتے ہیں۔

موت کے سوداگر اور منشیات کے خریدار ہر لمحے ایسی تشنہ نگاہوں کے متلاشی رہتے ہیں۔ مدد اور سہارے کے نام پر ایسے نوخیز لڑکوں کو اپنا چارا بنا لیتے ہیں۔ جو کامیاب رہے تو ان لوگوں کو برسوں کے لیے ایک نیا... کا وندہ مل جاتا ہے۔ بازی الٹ جائے تو ان کا بال بھی بیکا نہیں ہوتا۔ پکڑا جانے والا زندگی بھر کے لیے واندۂ درگاہ ہو جاتا ہے۔

اس وقت تک میں [illegible] سے کوئی بات نہیں [illegible] جانتی تھی لیکن خرم کے اندیشے [illegible] سے [illegible] کے کسی دوست نے [illegible] تک کے دو طرفہ [illegible] سے میرے ذہن کے کیریئر کا کام لینا چاہا تھا۔

اگر خرم کا اندیشہ درست تھا تو اس بچے کو تباہی سے بچانا میرا فرض تھا۔

میں اپنی جگہ کھڑا ٹن بیئر کے چھوٹے چھوٹے گھونٹ لیتا اور سگریٹ پھونکتا رہا۔ آخر خرم نے اپنی جگہ چھوڑ دی اور ٹوائلٹس کی طرف آنے لگا۔

بظاہر وہ خالی ہاتھ تھا لیکن اس کے کوٹ کا بایاں حصہ قدرے نیچے جھول رہا تھا۔ شاید دوسرے مسافر اس فرق کو محسوس نہ کر سکے ہوں مگر میں نے بھانپ لیا کہ ٹریول ایجنٹ کا دیا ہوا دلکش پیکٹ بریف کیس سے نکل کر خرم کے کوٹ کی اندرونی جیب میں منتقل ہو چکا تھا۔

میرے قریب سے گزرتے ہوئے خرم نے میری طرف دیکھا تو اس کی آنکھوں میں دہشت اور امید کا ایک عجیب سا ملا جلا تاثر موجود تھا۔

جہاز کو ہوا میں بلند ہوئے زیادہ دیر نہیں ہوئی تھی۔ کھانے پینے کے باقاعدہ دور کا بھی آغاز نہیں ہوا تھا۔ اس

وجہ سے ٹوائلٹس پر مسافروں کا منظم حملہ شروع نہیں ہوا تھا۔ خرم سلطان پیش قدمی کرتا ہوا ایک خالی ٹوائلٹ میں غائب ہو گیا۔

اضطرار کے عالم میں، میں نے چند لمبے لمبے گھونٹ لے کر بیئر کا کین خالی کر دیا۔ ہلکے المونیم کا خالی ڈبا کچن کے کاؤنٹر پر رکھ کر میں نے نوجوان اسٹیورڈ سے دوسرا کین طلب کیا۔ فرمائش کی تعمیل ہوتے ہی میں نے کین کا سلور ٹیگ اڑایا اور دوبارہ اپنی جگہ آ کھڑا ہوا۔

خرم سلطان کو ٹوائلٹ میں گئے خاصی دیر ہو چکی تھی۔ پیکٹ بے ضرر ہوتا تو اسے جلد باہر نکل آنا چاہیے تھا۔ وہاں صورت حال بالکل برعکس تھی۔

پیکٹ میں چھپائی گئی ہیروئن کو کموڈ میں بہا کر تلف کرنا زیادہ دیر کا کام نہیں تھا۔ اس کی پیکنگ کو کسی اوزار کے بغیر چھوٹے ٹکڑوں میں تبدیل کر کے کموڈ کے دہانے میں ڈالنا دشوار ہو سکتا تھا اور شاید وہ ان ہی مراحل سے گزر رہا تھا۔

دوسرا کین ختم ہونے سے پہلے ہی ٹوائلٹ کا دروازہ کھلنے کا کھٹکا ہوا اور خرم سلطان باہر آ گیا۔ اس کے چہرے سے گھبراہٹ اور پریشانی ہویدا تھی۔

اس بار میں نے لاتعلقی کا رویہ ختم کر کے اسے راستے میں روک لیا۔

نگاہیں چار ہوتے ہی اس نے آنکھیں موند کر ہولے ہولے پلکیں اوپر اٹھائیں۔ وہ اس کی طرف سے اطمینان کا اظہار تھا ”میرا اندازہ صحیح تھا۔ آپ نے میری صحیح رہنمائی کی.....“

”روزی کی جگہ جنجوعہ، میں ابھی آتا ہوں۔“ میں نے اس کی بات کاٹ دی۔

ذہن پر سے ایک بوجھ اتر جانے کے بعد میں وہیں کھڑا بیئر سے لطف اندوز ہوتا رہا۔ اس دوران میں دیرا برے برے منہ بناتی ہوئی دوبارہ پیچھے آ گئی تھی۔ اس سے نظریں چار کر کے میں محض کن انکھیوں سے اس کا جائزہ لیتا رہا لیکن وہ دیرا تھی۔ اسے ان حربوں سے زیر کرنا ممکن نہیں تھا۔

وہ خرم کی خالی کی ہوئی نشست کے قریب سے گزرتی ہوئی سیدھی چلی آ رہی تھی۔

اپنی جان بچانے کے لیے اس بار میں بالکل انجان بن کر کھڑکی سے باہر جھانکنے لگا۔

اپنی گردن پر اس کے نرم و نازک ہاتھ کا حرارت آگیں لمس محسوس کر کے میں نے چونک کر پلٹنے کی اداکاری کی تو وہ ملامت آمیز نظروں سے مجھے گھور رہی تھی۔

”کیا بحر اوقیانوس میں مچھلیاں تلاش کر رہے ہو؟“ اس نے زہریلی آواز میں پوچھا۔

”تم بھی جھانکو۔ دن کی روشنی میں جھاگ اڑاتی سمندری موجوں کا منظر بہت حسین معلوم ہو رہا ہے۔“

”میں یہ پوچھنے آئی [illegible] جاری رہے گی [illegible] لڑکا تمہیں اسی قدر پسند آ گیا ہے [illegible] جذبہ بدل لیتی ہوں۔“

”لاحول ولا قوۃ۔“ میں نے جھلا کر کہا ”تم ہمیشہ واہیات باتیں سوچتی ہو۔“

”وہ دوبارہ وہاں کیوں گیا ہے؟“ اس بار دیرا کی آواز نرم ہو گئی ”اگر وہ کھسیا کر تمہارا حوالہ نہ دیتا تو میں اسے پھٹکار کر بھگا دیتی۔“

”کسی نے ڈیڑھ دو کلو سفوف اس کے سر منڈھا ہوا تھا۔ میری ہدایت پر وہ اسے کموڈ میں بہا کر واپس آیا ہے اور اس وقت قابل رحم حالت میں ہے۔ میں.....“

”اس کو پورے جہاز میں تمہارے سوا کوئی اور ہمدرد نظر نہیں آیا تھا؟“ دیرا نے میری بات کاٹ کر پوچھا ”جہاں جاتے ہو، جدھر سے گزرتے ہو، بیٹھے بٹھائے مصیبتیں مول لیتے رہتے ہو۔“

”آئندہ احتیاط کروں گا۔ شاید میری چھٹی حس مجھے زبردستی خطرات کی طرف دھکیلتی رہتی ہے۔ اب میں اس روش سے بچنے کی کوشش کروں گا۔“

”کراچی سے آتے ہوئے سلیم اکبر خان ٹکرا گیا تھا، اس بار یہ لڑکا مل گیا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ سارے بین الاقوامی یتیم، لاوارث اور مظلوم تمہاری تلاش میں ہوائی جہازوں پر مارے مارے پھرتے رہتے ہیں اور تم ان کی دردبھری فریاد سن کر کسی فلمی ہیرو کی طرح ان کی مدد کے

لیے تخلیق جاتے ہو۔"

"حالات تمہارے سامنے ہیں۔ تم خود بتاؤ کہ میں کیا کر سکتا ہوں؟"

"اسے جلد از جلد فارغ کرو۔ میں اپنی جگہ بیٹھ کر سستانا چاہتی ہوں۔"

اپنا نادر شاہی حکم جاری کر کے اس نے میرا جواب سننے کی زحمت نہیں کی اور واپس لوٹ کر خرم کی خالی سیٹ پر بیٹھ گئی۔

میرے لیے دبا کا وہ جھانپا ناقابل فہم تھا۔ ہم دونوں لندن سے پرواز کر چکے تھے لیکن نیویارک کے بارے میں بالکل خالی الذہن تھے۔ وہاں متوقع طور پر جو حالات رونما ہو سکتے تھے ان کے پیش نظر پیشگی تیاری اور مشاورت ضروری تھی۔

میں ایک مرتبہ پھر اپنی جگہ پر جا بیٹھا۔ مجھے دیکھتے ہی خرم معذرت خواہانہ انداز میں اپنی سیٹ میں یوں سکڑ کر رہ گیا جیسے میرے بیٹھنے کے لیے زیادہ جگہ پیدا کر رہا ہو۔

"ہارڈ بورڈ کے ڈبے میں پولی تھین کی دس سربند تھیلیوں میں بہت باریک سفوف موجود تھا۔ میں نے وہی کیا جو آپ نے کہا تھا۔ خدا کا شکر ہے کہ میں ایک بڑی مصیبت سے بال بال بچا ہوں۔ اللہ انکل انعام کو غارت کرے۔ کوئی گڑبڑ ہو جاتی تو وہ بالکل الگ ہو کر سارا الزام میرے سر تھوپ دیتے۔ وہ اتنے مکار ہیں کہ ابا بھی ان کی باتوں میں آ کر میری طرف سے بدگمان ہو جاتے۔"

"یہ انکل انعام وہی ٹریول ایجنسی والے ہیں جنہوں نے رقم لیے بغیر تمہارے ٹکٹ کا بندوبست کیا تھا؟" میں نے تائید طلب لہجے میں پوچھا۔

"جی.... اگر میں اب بھی گھر والوں کو اصل بات بتاؤں تو وہ یقین نہیں کریں گے کہ انکل انعام اتنے پاجی ہو سکتے ہیں۔ میں سب کو یہی بتاؤں گا کہ پیکٹ کسٹم والوں نے ضبط کر لیا۔"

"یہ کہانی سنا کر تم اپنی شامت کو دعوت دو گے۔" میں نے ہمدردانہ لہجے میں کہا۔

"وہ کیسے؟" میرے الفاظ نے ایک مرتبہ پھر اسے

وہ کر دیا۔

"تمہارے انکل انعام اس کھیل کے سب سے بڑے فنکار ہیں۔ وہ کیسے مان لیں گے کہ کسٹم والوں نے ان کا سفوف ضبط کر کے سفوف اسمگل کرنے والے کو چھوڑ دیا۔ دو کلو تو بہت بڑی مقدار ہے۔ سب جانتے ہیں کہ سو دو سو گرام اسمگل کرنے والے بھی پکڑے جاتے ہیں تو ان کی بہت بری درگت بنتی ہے۔"

"اوہ.....!" اس کے دہانے سے بے اختیار ایک گہرا سانس آزاد ہو گیا" آپ ٹھیک کہہ رہے ہیں۔ اس قصے کے اس پہلو پر تو میں نے سوچا ہی نہیں تھا۔"

"تم اس قدر احمق اور سادہ لوح ہو تو ملک سے باہر نکلے ہی کیوں تھے؟" ہمدردی کے ساتھ ساتھ مجھے اس پر غصہ بھی آنے لگا۔" یہ معاملات زندگی یا موت سے زیادہ نازک ہوتے ہیں۔"

"آپ ہی بتائیں کہ اب میں کیا کروں؟ میں نے اپنی زندگی میں کبھی کوئی غلط کام نہیں کیا۔ میری کچھ سمجھ میں نہیں آ رہا کہ انکل انعام نے مجھے میرے کس گناہ کی سزا دی ہے۔" اس کی آواز روہانسی ہو گئی۔

"بریف کیس گم یا چوری ہو جانے کی کہانی ہی تمہیں ان پیچیدگیوں سے بچا سکتی ہے۔"

اس کی شفاف آنکھوں میں تیز چمک عود کر آئی" آپ واقعی کمال کے آدمی ہیں۔ چٹکی بجاتے میں ہر مشکل کا آسان سا حل سوچ لیتے ہیں۔ اس جہاز میں آپ نہ ملتے تو آج میں جیتے جی مر جاتا۔"

"اتنا خوش ہونے کی ضرورت نہیں۔" میں نے رکھائی سے کہا۔" تم نے تدبیر ضرور نکال لیا ہے لیکن ذہنی طور پر ابھی نابالغ ہو۔ تم نے یہ سوچا ہے کہ نیویارک میں جو شخص پیکٹ کا انتظار کر رہا ہے وہ تمہارے ساتھ کیا سلوک کرے گا۔"

"وہ ائرپورٹ کے باہر میرے نام کی تختی لے کر میرا انتظار کرے گا۔ اس کے ساتھ میں نیو آرک ائرپورٹ سے جے ایف کے ائرپورٹ جاؤں گا جہاں سے فلوریڈا کے لیے سفر کرنا ہوگا......"

"یہ سب ماضی کے پروگرام ہیں۔" میں نے اسے بات پوری کرنے کا موقع دیے بغیر کہا" پیکٹ کے بغیر تم نے اس سے رابطہ کیا تو وہ تمہارے ساتھ بدسلوکی کر سکتا ہے۔"

اس کی بدلتی ہوئی ابتر حالت دیکھ کر میں نے دانستہ یہ خطرہ ظاہر نہیں کیا تھا کہ وہ شخص جھلا کر اسے گولی بھی مار سکتا تھا۔

خرم کے چہرے کا رنگ اڑ گیا" پھر تو مجھے اس سے ملنا ہی نہیں چاہیے۔ اگر انکل انعام کا رابطہ کسی مجرم سے ہے تو وہ مجھے ہلاک بھی کر سکتا ہے۔ دو کلو مال کی قیمت بہت ہوتی ہے۔ اسے کموڈ میں بہاتے ہوئے مجھے اندازہ نہیں تھا کہ یہ چکر دور تک چلتا رہے گا..... اب میں آپ ہی کے رحم و کرم پر ہوں۔"

"میں سوچتا ہوں کہ تمہارے لیے کیا کیا جا سکتا ہے۔ تم بھی ان باتوں پر غور کرتے رہو۔ باقی باتیں بعد میں ہوں گی۔ اب تم روزی کو واپس یہاں بھیج دو۔"

جہاز پر اس لڑکے سے میری اتفاقی ملاقات گلے پڑتی نظر آ رہی تھی۔ نیو جرسی کے نیو آرک ائرپورٹ پر سخت کسٹم چیکنگ میں اس لڑکے کا پکڑا جانا یقینی تھا۔ اعلیٰ تعلیم کے بجائے کسی امریکی جیل کی تنگ و تاریک کوٹھری کے خوف نے اسے حواس باختہ کیا ہوا تھا۔ میں نے اسے ہیروئن تلف کرنے کا مشورہ دیا اور وہ آنکھیں بند کر کے اس مشورے پر عمل کر گزرا۔

گلوخلاصی کی اس تدبیر کے دوسرے مضمرات بعد میں سامنے آئے جو خاصے سنگین بلکہ ہولناک تھے۔ میں نے اسے بہت زیادہ دہشت زدہ نہیں کیا تھا لیکن میرا ذہن دور تک کام کر رہا تھا۔

خرم سلطان اسے جل دے کر نیو آرک ائرپورٹ سے ہمارے ساتھ نکل جاتا تب بھی اس کے سر پر خطرے کی تلوار لٹکتی رہتی۔ نام نہاد انکل انعام اپنے آدمی کو فلوریڈا تک بھیج سکتا تھا۔ یونیورسٹی یا پھر اس کے ہاسٹل میں پکڑے جانے کی صورت میں خرم کی پوزیشن بہت زیادہ مخدوش ہو جاتی۔ کوئی بھی بریف کیس کی چوری کی کہانی کو تسلیم نہ کرتا۔ اس سے صرف ایک سوال کیا جاتا کہ اس نے امریکا پہنچنے کے بعد ہیروئن کہاں اور کس دام پر بیچی تھی۔

چند منٹ بعد ویرا اپنی جگہ پر لوٹ آئی اور آتے ہی بولی: "کیا بات ہے؟ وہ یہاں آیا تھا تو خوشی سے اس کا چہرہ چمک رہا تھا اور اب وہ بہت متفکر نظر آ رہا ہے۔"

"الو کا پٹھا ہے اور وقت سے پہلے انڈا نوڑ کر باہر نکل آیا ہے۔ میں اس سے کہیں زیادہ پریشان ہوں۔"

"کیوں؟ کیا اپنی اولاد پالنے کے بجائے اس بلے بلائے کو گود لے بیٹھے ہو؟"

"اس وقت اس کی گردن جو ہے وان میں پھنسی ہوئی ہے۔ میں نے اسے مشورہ دیا تھا اس لیے اب میں اس کے بارے میں فکر مند ہوں۔"

"شاید اپنے دشمنوں کی تعداد تمہیں کم محسوس ہو رہی تھی جو نئی مصیبت لے بیٹھے ہو......"

وہ مجھ پر تنقید کرنے کا کوئی موقع ضائع نہیں کرتی تھی۔ اس وقت تو قدرت نے اسے ایک بہترین بہانہ مہیا کیا تھا۔ اس کی تقریر میں روانی آنے سے پہلے ہی میں نے اس کی بات کاٹ دی۔

"پہلے پوری کہانی سن لو۔ یہ جلے کٹے تبصرے تم بعد میں بھی کر سکتی ہو۔" میں نے کہا۔

ویرا نے اپنے قریب سے گزرتی ہوئی ایئر ہوسٹس سے دو ڈبل اسکاچ طلب کیے۔ وہ سر ہلا کر کچن کی طرف بڑھتی چلی گئی۔ ویرا سگریٹ سلگانے لگی۔

خرم سلطان کی کہانی نئی تھی نہ زیادہ طویل۔ ویرا اس کے سارے رموز و نکات خود ہی سمجھ سکتی تھی۔ ایئر ہوسٹس کے لوٹنے سے پہلے ہی کہانی مکمل ہو چکی تھی۔

برف کے ڈلوں پر اسکاچ کی چھوٹی چھوٹی بوتلیں انڈیلتے ہوئے ویرا بولی: "اگر یہ لڑکا پیشہ ور اسمگلروں کے کسی ریکٹ کا آلۂ کار بنا ہے تو یقین رکھو کہ ہم دونوں تو کیا، دنیا کی کوئی طاقت اسے نہیں بچا سکے گی۔ وہ پاکستان لوٹ جائے تب بھی وہ اپنا مال واپس لیں گے یا اسے مار دیں گے۔"

"یہ اندازہ اسی وقت ہو سکتا ہے جب مال لینے کے لیے آنے والے کو دیکھ لیا جائے۔"

"کھلاڑی کبھی کسی اناڑی کے ساتھ ایسا کچا کھیل نہیں کرتے۔ یہ بتاؤ کہ پاکستان سے مال بھیجنے والے ذریعوں ایجنٹ کے بارے میں تم نے کیا رائے قائم کی ہے۔"

"بہت مکار اور خود غرض آدمی ہے۔ جو شخص دولت کمانے کی دھن میں اپنے دوست کی اولاد کو رگید ڈالے، اس کے بارے میں تم خود بھی ایک رائے قائم کر سکتی ہو۔"

"کسی نہ کسی حد تک ہر شخص خود غرض ہوتا ہے۔ میں صرف یہ جاننا چاہتی ہوں کہ اپنے پیشے میں وہ کتنا منجھا ہوا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ ٹریول ایجنسی کی آڑ میں ایک مدت سے یہ دھندا چلا رہا ہو۔"

"اس بارے میں سوچنا پڑے گا۔" میں نے گلاس سے اسکاچ کا ایک گھونٹ لے کر کہا۔ "یا تم خود ہی اس لڑکے سے بات کر کے دیکھ لو۔ ہو سکتا ہے کہ تمہیں کوئی نیا نکتہ سوجھ جائے۔"

ویرا کچھ نہ بولی۔ دونوں خاموشی سے اپنے اپنے گلاس سے شغل کرنے میں مصروف ہو گئے۔

طیارے پر موجود مسافروں کو اشتہا انگیز مشروبات سے شغل کرنے کے لیے خاصا وقت دینے کے بعد جہاز کے عملے نے پوری تندہی سے کھانا لگانا شروع کر دیا۔ ویرا کے لیے اسکاچ کی مقدار غالباً تسلی بخش نہیں تھی۔ اس نے کھانے کے ساتھ پینے کے لیے فیس دے کر ریڈ وائن کی بوتل منگوا لی۔

"تمہیں کچھ اندازہ ہے کہ امریکا میں معیاری وقت کا کیا تصور ہے؟" کھانے کے دوران میں ویرا کو نہ جانے کیوں وہ سوال یاد آ گیا جس کا جواب مشکل نہیں تو پیچیدہ ضرور تھا۔

"میں امریکا کبھی نہیں گیا لیکن اس ملک کے رقبے کے بارے میں اتنا ضرور جانتا ہوں کہ نیویارک اور فرانسسکو کے درمیان ایک گھنٹے کے فرق سے چار مختلف ٹائم زون ہیں۔ الاسکا اور ہوائی کے لیے پانچواں ٹائم زون ہے جو نیویارک سے چھ گھنٹے پیچھے ہے۔"

ویرا فخریہ انداز میں مسکرا دی۔ "یہ اچھی بات ہے کہ تم تھوڑا بہت پڑھتے بھی رہتے ہو۔ امریکا کے حکمراں بد دیانت ہیں مگر یہ ملک قدرت کی بے شمار دولتوں سے مالا مال ہے۔"

"دشمن سے دور ہونے کے ساتھ ساتھ خرم سلطان کے دل میں اپنے گھریلو ماحول سے بغاوت کے جراثیم پیدا ہو رہے ہیں اور منزل قریب آنے کے ساتھ تمہارے دل میں امریکا کی محبت بیدار ہو رہی ہے۔ شاید یہ اتفاق نہیں، ایک حقیقت ہے کہ رشتوں کی قدر و منزلت فاصلوں کے ساتھ گھٹتی بڑھتی ہے۔"

وہ استہزائیہ انداز میں ہنس پڑی "امریکا وہ سرزمین ہے جہاں امریکی قومیت کا تصور ناپید ہے۔ وہاں بہت سی قومیں اپنی اپنی تہذیب، زبان اور اقدار کے ساتھ رہ کر بھی امریکی کہلاتی ہیں۔ کوئی دوسروں پر تنقید نہیں کرتا......"

"کالوں پر تنقید وہاں عام ہے۔" میں نے قطع کلامی کر کے تصحیح کی۔

"وہاں جاؤ گے تو خود دیکھ لو گے کہ جن کالوں پر تنقید کی جاتی ہے، وہ کون ہیں۔ وہاں تمہیں اعلیٰ ترین انتظامی اور عدالتی عہدوں پر بھی بہتیرے کالے نظر آئیں گے جن کی رنگ کی بنا پر حق تلفی نہیں کی جاتی۔ رنگ، نسل اور جنس کی بنیاد پر وہاں کسی سے کوئی امتیاز نہیں برتا جاتا۔"

"وہ ایسی ہی مقدس سرزمین ہے تو وہاں شی، ڈیوڈ اسٹارز، مافیا اور سی آئی اے جیسے جرائم پرور ادارے کیسے پنپ رہے ہیں؟" میں نے پوچھا۔

"یہ بے بہا آزادیوں کے شاخسانے ہیں۔ امریکا کے قانون میں کسی کو یہ اختیار نہیں کہ ایک غیر ملکی مجرم کے اغوا کی ناکام کوشش کو چھپانے کے لیے دو کی بے گناہ امریکی شہری کو بیت نام ستمگر کا شکار قرار دے ڈالے اور پھر ہر بدباری اس کے سر منڈھ دے مگر تم سلطان شاہ کے قصے میں دیکھ ہی چکے ہو کہ اس اعلان کا پورا اہتمام کیا جا چکا تھا۔"

"اگر قانون کو کتابوں میں دفن کر کے اس کے رکھوالے ایسی سنگین من مانیاں شروع کر دیں تو پھر کیا باقی رہ جاتا ہے؟ ایک دن وہ آئے گا کہ شخصی آزادیاں بھی ایک ایک کر کے سلب کر لی جائیں گی اور لبرٹی کا مجسمہ اپنی مشعل سمیت اوندھے منہ سمندر میں گر پڑے گا۔"

"آثار یہی بتاتے ہیں لیکن رفتار کا تعین نہیں کیا جا سکتا۔ جو ہو رہا ہے وہ کسی روک ٹوک کے بغیر ہوا چلا جا رہا ہے۔ کولمبیا آج ایسی ہی بے رحمانہ پامالیوں کا عبرتناک نمونہ بنا ہوا ہے۔"

میں ہنس پڑا "امریکا اور کولمبیا پر لعنت بھیجو۔ کھانے کا لطف اٹھاؤ۔"

"میں کوئی روبوٹ نہیں ہوں جو ایک وقت میں صرف ایک کام کرتا ہے۔" زہرا اپنا ہاتھ روک کر تیکھی اور استہزائیہ مسکراہٹ کے ساتھ بولی "اپنے گرد و پیش کے واقعات کے بارے میں سوچنا میرا حق بلکہ فرض ہے۔ کھانا کھاتے ہوئے بھی میرا ذہن کام کر رہا ہے اور میں یہ سمجھنے پر مجبور ہوں کہ تم صحرا کی نرم ریت پر بچھے ہوئے سکون پرور نخلستان سے کھولتی ہوئی دلدلوں کی طرف جا رہے ہو......"

"تمہارے بے سوچے سمجھے ڈائیلاگ ہمارے ٹیلی وژن کی کسی بھی سیریل کی کامیابی کی ضمانت بن سکتے ہیں۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر مسرت سے اسے مطلع کیا۔

"تم نے اس وقت بہت گہری بات کہی ہے۔" وہ نیا لقمہ لے کر بولی "تم برا نہ مانو تو میں کہوں گی کہ تمہاری یہ مختصر سی بات تمہاری پوری قوم کی نفسیات کی عکاسی کرتی ہے۔"

"میں برا مانوں یا نہ مانوں، تم اپنی بات کہہ گئی ہو مگر میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ ٹیلی وژن سیریل کی کامیابی کا ذکر کر کے میں نے کیا تیر مارا ہے۔"

"تمہاری قوم کھیلوں اور ڈراموں میں جتنی دلچسپی لیتی ہے اس کا عشر عشیر بھی نظام یا سسٹم کی کامیابی میں نہیں پایا جاتا۔ ہر شخص خود کو سسٹم سے الگ مخلوق تصور کرتا ہے اور سمجھتا ہے کہ اس پر کسی دوسرے سیارے سے آئی ہوئی مخلوق حکمراں ہے جس کی کامیابی یا ناکامی کے لیے جدوجہد کرنا اس کے فرائض میں شامل نہیں ہے اور یہی لاتعلقی تمہاری بربادی کا سبب بن رہی ہے۔"

میں نے چھری اور کانٹا فوک ٹرے میں رکھ کر ہولے سے تالیاں بجائیں اور کہا "تم امریکی مخلوق ہو اور ہم دیسی مخلوق ہیں۔ پچھلے برسوں سے ہم لوگوں میں یہ خیال گہری جڑیں پکڑ رہا ہے کہ ہم جو چاہیں کر نہیں ہوتا وہی ہے جو

امریکا تخلوق چاہتی ہے۔ حد یہ ہے کہ ہمارے ہاں سے بھی وہی لوگ منتخب ہوتے ہیں جو امریکا کے منظور نظر ہوتے ہیں۔ اپنے بھیانک بے بسی کے عالم میں صرف لاتعلقی ہی جنم لیتی ہے۔ جب نتائج پر اپنا اختیار نہ ہو تو کوشش کا کیا حاصل؟"

"تم بھی احمقوں کے اسی ٹولے سے تعلق رکھتے ہو پھر تم کیوں شی سے لڑ رہے ہو؟ امریکا شی کی بالادستی چاہتا ہے۔ ہتھیار ڈال دو اور اس کی اطاعت قبول کرلو۔"

"یہ میرے ذاتی وقار کا معاملہ ہے۔ میرے جیتے جی ایسا ہو ہی نہیں سکتا۔"

"یہی بات میں بھی کہہ رہی ہوں۔" وہ زہر روتے کر بولی "مقصد اور منزل سے یہ لگن دوسروں میں کیوں نہیں پائی جاتی؟ تمہارے لوگ اپنی ہی سرزمین پر اپنے اندیشوں اور خدشات کے غلام کیوں بن گئے ہیں۔ ناانصافی کے خلاف آواز اٹھانے کی جرأت سے کیوں محروم ہو چکے ہیں؟"

"روزی ڈوارلنگ" میں یک لخت سنجیدہ ہونے پر مجبور ہو گیا۔ "یہ کوئی مشینی عمل نہیں ہوتا۔ ایک بٹن دبا کر کسی قوم کو بے حس یا پر عزم نہیں بنایا جا سکتا۔ یہ برین واشنگ کا دھیما اور مسلسل عمل ہوتا ہے جو عشروں پر محیط ہوتا ہے......"

اس نے نام دیکھتے میں... میری بات کاٹ دی۔ "کیا تم نے کبھی سوچا ہے کہ تمہارے ساتھ برین واشنگ کا یہ عمل کب اور کیوں شروع ہوا؟"

"اس کی نوبت ہی نہیں آئی۔ بالغ کو ہر اچھے برے کی تمیز ہوتی ہے۔ نومولود کے ساتھ جو کچھ کیا جائے وہ اسے رسم اور دستور سمجھ کر قبول کر لیتا ہے......"

"پھر تم اسی کی تعمیل میں جاؤ۔" میری کٹ حجتی پر وہ چڑ کر بولی۔ "میں آج کہے دیتی ہوں کہ تم اور تمہارے اول خان جیسے دیوانے پتھروں کی دیوار سے سر پھوڑ کر ایک دن فنا ہو جائیں گے مگر وقت کا دھارا یوں ہی بہتا رہے گا۔ تم اس کا رخ نہیں بدل سکو گے۔"

"رخ بدلے یا نہ بدلے۔ میں سکون سے ضرور مر سکوں گا۔ میری سرخ روئی کے لیے صرف یہ احساس کافی ہوگا کہ میں نے اپنے حصے کا کام پوری ایمان داری سے سرانجام دیا ہے۔"

"اس کے لیے بھی تم قسم نہیں کھا سکتے۔" ویرا نے اچانک ہی پینترا بدل دیا۔ "کیا غزالہ سے شادی کے بعد تم نے اس سے کبھی کوئی بے وفائی نہیں کی۔"

"یہ تم کیا بات نکال بیٹھیں؟" میں نے برا سا منہ بنا کر کہا۔ "ابھی ملک و قوم کے لیے ایک عظیم تر جدوجہد کی باتیں ہو رہی تھیں اور اب تم ذاتیات پر اتر آئی ہیں۔"

"بات یہی ہے مائی ڈیئر اسلم خان! جو آدمی اپنی ذاتی زندگی میں مخلص اور ایمان دار نہیں ہو سکتا وہ معاشرے کی بھلائی کے لیے کیا کر سکتا ہے؟ تمہارے یہاں ہر شخص کی زندگی کے کسی نہ کسی گوشے سے کوئی نادرہ جھانکتی ہوئی نظر آتی ہے۔ یہ نادرائیں کسی کو کچھ نہیں کرنے دیتیں۔"

"نادرہ...... نادرہ...... نادرہ پتا نہیں وہ عورت تمہارے ذہن سے کیوں چپک کر رہ گئی ہے۔"

"حقیقت کے اظہار پر منافق یوں ہی چڑتے ہیں۔" وہ کھلکھلا کر ہنستے ہوئے بولی "اس کا نام سن کر تم یوں بدکتے ہو جیسے میں نے تمہاری دم پر روز دی ہو۔"

"کبھی کبھی تم بلندیوں پر پرواز کرتے کرتے اچانک کسی اندھی کھائی میں گر پڑتی ہو اور وہاں ایسے سوقیانہ الزامات ہی تمہارا سہارا بنتے ہیں۔" میں نے برہمی سے کہا۔

"نادرہ کا نام میں نے بلا سبب نہیں لیا تھا۔ سی آئی اے کے ایجنٹوں نے اس کے بیٹے کا تعلیمی کیریئر برباد کر دینے کی دھمکی دے کر اسے اپنا آلہ کار بنانا چاہا تھا اور اب انعام نامی ایک پاکستانی نے اعلیٰ تعلیم کے لیے مالی امداد دینے کے بہانے تمہارے جوڑے کو اپنا آلہ کار بنایا ہے۔ یہ محض اتفاقات نہیں ہیں۔ تمہارے ملک میں غیر ملکی ڈگریوں کے حصول کی ایک دوڑ سی لگی ہوئی ہے۔ اس دوڑ میں متوسط طبقہ سب سے زیادہ سرگرم ہے اور وہی دشمنوں کا نشانہ بن رہا ہے۔"

ویرا نے نادرہ کے ذکر کے بارے میں وہ وضاحت پیش کر کے میرا غصہ ٹھنڈا کر دیا۔ وہ ٹھیک ہی کہہ رہی تھی کہ اونچے خواب دیکھنے والے دشمنوں کے چنگل کے اسیر

ہوتے ہیں۔ پاکستان کے متوسط گھرانوں میں یہ رواج عام تھی کہ وسائل سے تجاوز کر کے اپنے بچوں کو اعلیٰ غیر ملکی تعلیم دلائی جائے اور پھر ان کے سہارے اپنے سماجی رتبے کو بلند تر کر کے خود کو منوایا جائے۔

وہ نکتہ ذہن میں آتے ہی میں خرم سلطان کے بارے میں سوچنے لگا۔

ویرا نے اس کے بارے میں بتایا۔ خیال کرتے ہوئے یہ بات کہی تھی کہ آخر وہ پیشہ ور اسمگلروں کا شکار ہوا تھا تو اس کی کلوخلاصی محال تھی اور وہ کسی اناڑی مہم جو کے ہتھے چڑھا تھا تو اسے بچانے کے لیے کچھ نہ کچھ کیا جا سکتا تھا۔

میں لذیذ کھانے سے انصاف کرتے ہوئے خاموشی سے اپنی اور خرم کی گفتگو کو ذہن میں دہرانے لگا۔ اس وقت اس کی باتوں سے مجھے کوئی سراغ مل سکتا تھا۔

معاً مجھے یاد آیا کہ خرم نے اپنے ذریعے روبہ عمل آنے والی اکلوتی ڈیل کے ذریعے اپنے انکل انعام کے دن پھرنے کا ذکر کیا تھا۔

میں نے بار بار ان الفاظ کو یاد کیا اور اپنے ذہن میں گھماتا رہا۔ اس فقرے سے ایک ہی نتیجہ اخذ کیا جا سکتا تھا کہ انعام کے مالی حالات بہت زیادہ مستحکم نہیں تھے۔ متوسط طبقے کے بیشتر لوگوں کی طرح وہ بھی ترقی کے لیے ہاتھ پیر مار رہا تھا اور اسی دھن میں اس نے خرم سلطان کے ذریعے ہیروئن کی ایک کھیپ پاکستان سے امریکا پہنچانے کی کوشش کی تھی۔

کھانا ختم کرنے تک میں ایک نتیجے پر پہنچ چکا تھا۔ ائر ہوسٹس خالی برتن اٹھا کر لے گئی تو میں نے ویرا کو اپنی رائے سے آگاہ کر دیا۔

"یہ بہت اہم نکتہ ہے۔ اپنی رائے قائم کر لی ہے تو اس لڑکے سے بھی اس کی تصدیق کر لو۔" ویرا نے کہا۔

اگر تمہاری رائے درست ہے تو اس کی بہت بڑی مشکل آسان ہو جائے گی۔"

"اگر وہ میری رائے کی تصدیق کر دیتا ہے تو تمہاری حکمت عملی کیا ہوگی؟"

"یہ طے ہے کہ امیگریشن اور کسٹم کے مراحل سے ہمیں الگ الگ گزرنا ہے۔ ان سے نمٹنے کے بعد تم اپنے چھینے کو ساتھ لے کر نکل جانا۔ میں اس کے استقبال کے لیے آنے والے کو دیکھ لوں گی۔"

"وہاں تم کوئی ہنگامہ کھڑا کر کے اسے خوف زدہ نہیں کر سکو گی۔"

"یہ میں بھی جانتی ہوں۔" اس نے طنز سے کہا" اس کی شناخت کے لیے یہی کافی ہے کہ وہ خرم سلطان کے نام کا پلے کارڈ لیے کھڑا ہوگا۔ میں اپنا پاسپورٹ تمہارے پاس چھوڑ دوں گی۔ مجھے خالی ہاتھ دیکھ کر وہ شبہ تک نہیں کر سکے گا کہ میں کسی لمبی پرواز سے وہاں پہنچی ہوں۔"

"اور پھر تم اس کے ساتھ دبا سہما ناچنا شروع کر دو گی۔" اسے خاموش پا کر میں نے چڑ چڑے لہجے میں کہا "تمہارے اس گھٹیے پن سے میں چڑتا ہوں۔"

"میں اسے بتاؤں گی کہ میں ایف۔ بی۔ آئی کی ایجنٹ ہوں اور اس کا مہمان ہیروئن سمیت پکڑا گیا ہے۔ وہ فرار ہونے کی کوشش کرے گا اور میں اسے کامیاب ہونے کا موقع دوں گی۔"

"لیکن بعد میں وہ خرم کو تنگ کرے گا......" میں نے اپنے اندیشے کا اظہار کیا۔

"خرم پڑھنے آیا ہے تو یونیورسٹی کے کسی بڑے شہر میں ہی جائے گا۔ وہاں انعام کا آدمی اسے آسانی سے نہیں گھیر سکتا۔ کوئی واسطہ ہوا تو وہ یہی بتائے گا کہ ایف بی آئی نے پورے گروہ کو پکڑنے کے لیے اسے محدود آزادی دی ہے۔ اس کے بعد وہ خرم کے قریب بھی نہیں پھٹکے گا۔"

"بظاہر یہ سب ٹھیک لگتا ہے لیکن عملی دنیا میں ایسا نہیں ہوتا۔" میں نے کہا۔

"منشیات بلکہ ہیروئن اور کوکین کے بارے میں امریکی حکام کے بیچ کے آدمی کے بجائے اصلی مجرم تک گہری دلچسپی لیتے ہیں۔ یہاں ایسی مثالیں بھی موجود ہیں کہ دو برس کی جدوجہد کے بعد پولیس نے کسی کو تاؤٹ بنا کر کسی بڑی مچھلی پر ہاتھ ڈالا ہے۔"

"اب میں اس سے زیادہ کھل کر بات کر سکوں گا۔" میں نے جواب دیا" یہاں کے حالات کے بارے میں تم مجھ سے زیادہ باخبر ہو۔"

"لیکن ایک بات ضروری ہے۔" اس نے مجھے تاکید کی۔" اب وہ نیو یارک سے سیدھا اپنی منزل کی طرف نہیں جائے گا۔ اسے دو چار دن نیو یارک میں رکنا ہوگا تا کہ وہ یہ سمجھے کہ ایف بی آئی والوں نے دو چار دن تک باز پرس کے بعد اسے رہا کیا ہے۔"

"ان چار دنوں کے اضافی اخراجات کے لیے اسے رقم بھی درکار ہوگی۔"

"کسی سے ہمدردی کرنا اتنا سہل نہیں ہوتا۔ یہ قیمت تمہیں ادا کرنی ہوگی۔"

"یہ قیمت ادا کرنے کے باوجود خرم کا میزبان تمہارے گلے پڑ گیا تو کیا ہوگا؟"

"ہم کولمبیا نہیں، امریکا جا رہے ہیں۔ وہاں جرائم ضرور ہوتے ہیں لیکن قانون کی بالادستی کا خوف ابھی باقی ہے۔ بڑے سے بڑا مجرم بھی قانون سے ٹکر لینے کے بجائے فرار کی راہ اختیار کرنے میں عافیت سمجھتا ہے۔ میری زبان سے ایف بی آئی کا نام سنتے ہی اس کی روح فنا ہو جائے گی۔"

"کیا امریکا کا فیڈرل بیورو آف انویسٹی گیشن اسی قدر راست باز اور پارسا ادارہ ہے؟"

ویرا کا سر نفی میں ہلنے لگا۔" واٹر گیٹ اسکینڈل کی تشہیر کے بعد امریکا میں بہت تیزی سے کرپشن اور بد عنوانیوں کو سر اٹھانے کا موقع ملا ہے۔ اوپر کی سطح پر بری طرح گند گھولا جا رہا ہو تو ماتحت بیورو کریسی سے نیکی کی توقع نہیں کی جا سکتی۔ ایف بی آئی سمیت ہر سرکاری ادارے اور محکمے میں دھاندلیاں ہوتی ہیں لیکن یہ امریکا کی خوش نصیبی ہے کہ اس سرزمین [illegible] اداروں کا احترام آج بھی باقی ہے۔"

"اور نیو یارک پہنچ کر تم امریکا کی اسی خوش نصیبی سے فائدہ اٹھاؤ گی۔"

"نیو یارک نہیں نیو آرک۔" اس نے میری تصحیح ضروری سمجھی۔" میں قابلیت نہیں بگھار رہی لیکن لینڈنگ سے پہلے تمہیں اتنا ضرور بتانا چاہوں گی کہ نیو یارک کا بین الاقوامی ہوائی اڈا جان ایف کینیڈی ایئرپورٹ کہلاتا ہے اور یہ نیو یارک کے کوئینز ہی ضلع میں واقع ہے، جب کہ نیو آرک، نیو یارک کے جڑواں شہر نیو جرسی کا بین الاقوامی ہوائی اڈا ہے۔ وہاں سے نیو یارک کے مرکزی علاقے کی مسافت آدھ گھنٹے سے زیادہ نہیں ہے۔ عملاً اسے بھی نیو یارک ہی تصور کیا جاتا ہے۔"

"تم بلاوجہ مغز زنی نہ کرو۔ یہ جغرافیہ وہاں پہنچنے کے بعد ہی ذہن میں سمائے گا۔"

"نیو یارک میں سارا جغرافیہ فیل ہو جاتا ہے۔ اسٹریٹ اور ایونیو سے لے کر پتے تک سارا کام محض نمبروں سے چلتا ہے۔ وہاں تمہیں قدم قدم پر میری مدد کی ضرورت ہوگی۔"

"میری کوشش ہوگی کہ ایسا برا وقت کبھی نہ آئے۔ تھوڑی دیر پہلے کیٹ وک کے ریستوران میں تم نے اپنا پیٹ بھرا ہے، نیو یارک میں تمہارا پیر بھاری ہو گیا تو......"

ویرا نے میرے پہلو میں اتنے زور سے چٹکی لی کہ ایک دردناک سسکاری کے ساتھ میرا فقرہ ادھورا رہ گیا۔ اس میں سب سے بڑی خرابی یہی تھی کہ لاجواب ہو کر وہ ہاتھا پائی پر اتر آتی تھی۔

کیبن میں سے کھانے کے برتن سمیٹے جا چکے تھے۔ ہر نشست کے ساتھ لگے ہوئے ملٹی چینل ساکٹ سے منسلک ہونے والے...... ہیڈ فون اس سے پہلے تقسیم کیے جا چکے تھے۔ اسکرین پر کوئی کامیڈی فلم شروع ہو چکی تھی۔ کھانے کے بعد وہ آرام کے لمحات تھے۔ جہاز کے کیبن میں روشنیاں کم کر دی گئی تھیں۔ مسافروں کی رضامندی سے میزبان خواتین کھڑکیوں کے بلائنڈز گرا رہی تھیں تاکہ سورج کی چمکتی ہوئی کرنوں کو روک کر جہاز میں خواب ناک سماں باندھا جا سکے۔

[illegible] کھلے سمندر پر گھنٹوں جاری رہنے والی اس پرواز سے بیشتر مسافروں نے خود ہی اپنے سروں پر لگی ہوئی ریڈنگ لائٹس گل کر لی تھیں۔ جہاز کے عملے کا یہ اخلاق رویہ [illegible] تھا کہ دیکھتے ہی دیکھتے جہاز میں دن دہاڑے رات [illegible] ڈال دیے۔

"سب جانتے [illegible] یہ سفر چند گھنٹوں میں ختم ہو جائے گا مگر پھر بھی [illegible] عجیب مزہ ہے۔" کیبن

کے شکنجے سے ماحول میں ویرا میرے کان کے پیچھے منمنائی" زمین سے ہزاروں میٹر کی بلندی پر جہاز کی ایک الگ ہی دنیا ہوتی ہے جس میں اجنبی دوست بن جاتے ہیں اور منزل پر پہنچتے ہی ایک دوسرے کو یوں بھول جاتے ہیں جیسے کبھی شناسائی ہی نہ رہی ہو۔"

"تم پر کوئی سمندری دورہ تو نہیں پڑ رہا؟" میں نے پرتشویش لہجے میں پوچھا" میرے کانوں کو تمہاری آواز کچھ بہکی بہکی سی لگ رہی ہے۔"

"اس وقت تمہارے شانے سے سر ٹکا کر سونے کو جی چاہ رہا ہے۔"

"لیکن میرا شانہ خرم سلطان سے مذاکرات کے لیے میرے ساتھ جا رہا ہے۔ واپسی پر تم مستحق ثابت ہوئیں تو میں تمہیں کندھا دے دوں گا۔"

"تم...... سفاک آدمی!" ویرا اس بار انگریزی میں قدرے بلند آواز میں بولی" میری بات یاد رکھو کہ میں اکیلی نہیں مروں گی۔ یہ جہاز پھٹ کر سمندر میں گرے گا اور میرے ساتھ تمہاری راکھ بھی بے رحم موجیں بہا کر لے جائیں گی۔"

"مس!" اچانک ہماری عقبی سمت سے ایک لرزتی ہوئی آواز بلند ہوئی" یسوع کو یاد کرو۔ آپس کے جھگڑے میں ایسی بدفالی منہ سے نہ نکالو۔ اس جہاز میں تم دونوں کے ساتھ سیکڑوں انسان سفر کر رہے ہیں۔ انہوں نے تمہارا کیا بگاڑا ہے جو انہیں بھی بددعائیں دے رہی ہو۔"

میں نے اچک کر پشت گاہ سے پیچھے دیکھا۔ وہ ایک ادھیڑ عمر سفید فام تھا۔ مجھے متوجہ پا کر اس کے ساتھ بیٹھا ہوا عرب بول پڑا۔" تمہاری عورت سب کو کیوں کوس رہی ہے۔ اس کی زبان بند کرو ورنہ واللہ میں دروازہ کھول کر اسے ٹھنڈے سمندر میں پھینک دوں گا۔"

جذبات کی فراوانی میں اس نے انگریزی فقروں کے درمیان واللہ کا لفظ جوں کا توں استعمال کیا تھا۔

اس عرب کی مداخلت پر میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ اس کے کہے ہوئے فقرے ویرا کو اشتعال دلانے کے لیے کافی سے زیادہ تھے۔ اگر وہ عرب سے الجھ پڑتی تو جہاز میں اچھا خاصا بلوہ شروع ہو سکتا تھا اور ہم دونوں ہر ایک کی توجہ کا مرکز بن سکتے تھے۔

ویرا نے اپنی جگہ نہیں چھوڑی لیکن بیٹھے ہی بیٹھے اس نے بلند آواز میں چند عربی الفاظ ادا کیے اور میں نے دیکھا کہ مداخلت کرنے والے کا چہرہ دھواں ہو گیا۔

"ہم...... میں معذرت چاہتا ہوں۔" میں نے ان دونوں سے کہا" میری......"

ویرا نے میری پتلون کھینچ کر مجھے خاموش رہنے پر مجبور کر دیا اور کہا" آرام سے بیٹھ جاؤ۔ اب یہ عرب نیو یارک تک زبان نہیں کھولے گا۔" اس بار وہ اردو میں گویا ہوئی تھی۔

"کیا کہہ دیا تم نے اسے؟" میں نے اپنی نشست میں بیٹھ کر حیرت سے پوچھا" تمہاری بات سنتے ہی اس کے چہرے کا رنگ فق ہو گیا تھا۔"

"کوئی بھی اجنبی زبان سیکھنے کا بنیادی گر یہ ہے کہ پہلے اس کی بدترین گالیاں سیکھو۔ نوآموز ہونے کی وجہ سے کوئی ان کا برا نہیں مانتا۔ میری عربی آگے نہیں بڑھ سکی۔ بس ان ہی گالیوں تک محدود ہے اور میں نے اس کی خدمت میں وہی پیش کی تھیں۔"

"تم بہت بے شرم ہو گئی ہو۔ سننے والوں نے تمہارے بارے میں کیا سوچا ہوگا۔"

اس نے ہلکا سا قہقہہ لگایا اور کہا" عربی اس کے سوا کسی کے پلے نہیں پڑی ہوگی اور اب وہ مجھے جہاز سے باہر پھینکنے کے بجائے خود باہر کود جانے کے امکانات پر غور کر رہا ہوگا۔ بعض وزنی اور بھرپور گالیاں آدمی کو اندر سے بری طرح ادھیڑ ڈالتی ہیں۔"

"اردو بھی تم نے اسی طرح سیکھی تھی؟" میں نے اشتباہ آمیز لہجے میں پوچھا۔

"ایک امریکی عورت کے لیے اردو میں بھی عربی کی طرح اجنبی تھی۔ چاہو تو کبھی اردو میں گالیوں کا مقابلہ کر کے میری معلومات آزما سکتے ہو۔" وہ مسکرا کے بولی۔

"ہو سکتا ہے کہ تم جیت جاؤ۔"

"اسی لیے تمہارے چہرے پر ہر وقت پھٹکار رہتی

رہی ہے۔" میں نے جل کر کہا۔
"اس... پھٹکار کو میرے قدر دان مقناطیسی کشش کا نام دیتے ہیں۔" وہ بے پروائی سے بولی۔
میں نے ہنسا کر اپنی جگہ چھوڑ دی اور خرم سلطان کی طرف بڑھتا چلا گیا۔

☆☆☆

اس بار خرم سلطان سے میرے مذاکرات بہت طویل ثابت ہوئے۔ جہاز کے ایک عقبی گوشے میں دو خالی نشستیں دیکھ کر ہم دونوں وہیں جا بیٹھے تھے۔ میں چپ رہا اور وہ مونگ پھلی کے نمکین دانے ٹونگتا رہا۔ اسی دوران میں باتیں بھی ہوتی رہیں۔
ہماری گفتگو کا یہ سلسلہ اس وقت منقطع ہوا جب جہاز نے ہچکولے کھانے شروع کیے۔ کپتان کے پیغام کے ساتھ ہی سیٹ بیلٹ باندھ لینے کی ہدایات روشن ہو گئیں۔ اس وقت ہمارا جہاز کسی موسمی طوفان کے سمندری خطے سے گزر رہا تھا۔
خود کو اسی نشست میں جکڑنے کے بجائے میں لڑکھڑاتا اور ہچکولے کھاتا ہوا اپنی اصل نشست پر پہنچا تو میری جگہ وہی عرب...... براجمان تھا جو بزدلی کے عالم میں ویرا کو جہاز سے سمندر میں پھینکنے پر تلا ہوا تھا۔
مجھے دیکھتے ہی اس نے ڈھٹائی سے بتیسی پھیلا دیں اور اٹھ کر اپنی پچھلی نشست پر چلا گیا۔
"یہ یہاں کیوں جھک مار رہا تھا؟" میں نے اپنی سیٹ بیلٹ کا بکل لگاتے ہوئے ویرا سے پوچھا۔
"میری دی ہوئی گالیوں کے عملی امکانات پر تبادلہ خیال کر رہا تھا۔" ویرا نے سلگانے والی مسکراہٹ کے ساتھ جواب دیا۔
"گالیوں پر تبادلہ خیال! میں اس بدمعاش کا سر توڑ دوں گا۔" میرا خون کھول اٹھا۔
"عورت سے ہم کلامی کو ترسا ہوا اجنبی ہے۔ اس پر غصہ مت کرو۔ میں مذاق کر رہی تھی۔"
"پھر وہ کیا کہہ رہا تھا؟ اپنی جگہ چھوڑ کر تمہارے پاس کیوں آیا تھا؟"
"تم کسی اور کے پاس گئے تھے۔ وہ میرے پاس

آ گیا۔ ادھر ادھر کی باتیں کر رہا تھا۔ سب سے پہلے اس نے اپنی تلخ نوائی پر معذرت چاہی تھی۔'' وہ مسکراتے ہوئے بولی۔

میں نے اسے خرم سلطان سے ملنے ہونے والے پروگرام سے آگاہ کرنا شروع کر دیا۔

کھاتے پیتے اور ہنستے بولتے وہ سفر آخر کار اختتام تک پہنچ ہی گیا۔ چیکنگ سسٹم پر اعلانات کے ساتھ فضا میں طیارے کی بلندی تیزی سے کم ہونے لگی پھر ساحل کے ساتھ ساتھ بلند و بالا عمارتوں کی طویل سی لکیر نظر آنے لگی جو رفتہ رفتہ واضح ہوتی جا رہی تھی۔

آئز لینڈ کے جلن کی سرزمین کے تیزی سے بدلتے ہوئے وہ مناظر بہت مسحور کن تھے جو آنے والوں کو فضا میں ہی اس ملک سے مرعوب کر دینے کے لیے کافی تھے۔

جہاز نے کنکریٹ اور انسانوں سے اس پر ہجوم جنگل پر جھکے جھکے انداز میں ایک لمبا سا چکر کاٹتے ہوئے اپنی بلندی میں مزید کمی کی۔ سورج کی تیز روشنی میں نیچے پھیلی ہوئی دنیا اس قدر دلچسپ نظر آ رہی تھی کہ میری طرح طیارے کے بیشتر مسافر کھڑکیوں سے نیچے جھانک رہے تھے۔

ویرا مجھے تیزی سے بدلتے ہوئے مناظر کے بارے میں بتاتی جا رہی تھی۔

اونچی عمارتوں کا ارتکاز نیویارک کی مین ہٹن ڈسٹرکٹ بورو میں ہے جو ایک دریائی جزیرہ بھی کہا جاتا ہے۔ مین ہٹن کے ساتھ ساتھ پانی کی ایک واضح لکیر دوڑ رہی تھی جسے ویرا نے دریائے ہڈسن کا نام دیا۔ اس کے پار نیوجرسی کا شہر آباد تھا اور طیارے کا رخ اسی کے ہوائی اڈے کی طرف تھا۔

لینڈنگ کے روایتی لوازم سے گزرتا ہوا، ورجن اطلانتک کا وہ طیارہ آخر کار ٹھہر گیا۔ جہاز کے کپتان اور عملے کی ہدایات کے برعکس وہاں بھی مضطرب مسافروں نے طیارہ تھمنے سے پہلے اپنا دستی سامان سمیت کر نشستوں سے راہداریوں میں نکلنا شروع کر دیا۔

دنیا کا کوئی بھی خطہ ہو، انسانوں اور بالخصوص فضائی مسافروں کا رویہ کم و بیش یکساں ہی ہوتا ہے۔ بس اس کی شدت میں کمی بیشی ہوتی رہتی ہے۔

طیارے کا دروازہ کھلنے اور اس سے گزرگاہ منسلک ہونے کے بعد پہلے میں نے جگہ چھوڑی۔ اس سے پہلے ہی میں اپنے اور ویرا کے ڈیوٹی فری الاؤنس کے مطابق الکحل ملے مشروبات الگ کر چکا تھا۔

طے یہ ہوا تھا کہ پہلے میں تمام مراحل سے گزروں گا۔ اس کے بعد خرم سلطان میرے ساتھ آ ملے گا۔ ویرا کو آخر میں باہر نکل کر اس شخص کو گھیرنا تھا جو خرم سے ہیروئن وصول کرنے کے لیے ہوائی اڈے پر پہنچا ہوا تھا۔

راہداری میں رینگتی ہوئی قطار کے درمیان میں دروازے سے گزرا تو میرے ذہن میں عدم تحفظ کا ایک احساس جنم لے چکا تھا۔

مسافروں کی بھیڑ میں ایک طویل راہداری عبور کرنے کے بعد میں امیگریشن ہال میں پہنچا اور عقابی نظروں سے جائزہ لینے کے بعد ایک ایسی قطار میں کھڑا ہو گیا جس کے آخری سرے پر ایک نرم خو اور خوش رو خاتون نظر آ رہی تھی۔

لوگ اس مرحلے سے فارغ ہو کر جاتے رہے۔ میں محسوس کر رہا تھا کہ دوسرے ملکوں کے مقابلے میں امریکا والے اپنے ملک میں داخلے کی اجازت دینے کے معاملے میں خاصے بخیل تھے۔ اپنے آس پاس مجھے ایسے کئی پریشان چہرے نظر آ رہے تھے جنہیں امیگریشن والوں نے تفصیلی جرح کے لیے قطار سے الگ کر دیا تھا۔ لمحہ بھر کے لیے مجھے خیال آیا کہ شاید ان لوگوں سے کوئی تک بکا ہونے والا ہو لیکن کھلے طریقے کا اور کڑی نگرانی کی وجہ سے شاید وہاں ایسا نہیں ہوتا۔

مجھے معلوم تھا کہ میرا پاسپورٹ جعلی تھا۔ مختصر ترین وقت میں سفری دستاویزات کی تیاری کے لیے اول خان نے کسی پیشہ ور جعل ساز کی خدمات حاصل کی تھیں جس نے پرانے پاسپورٹ پر میری تصویر لگا کر مجھے اسلم خان بنا دیا تھا۔

اس پاسپورٹ کے مطابق اسلم خان پہلے بھی کئی بار امریکا آ چکا تھا۔ اس کے پاسپورٹ پر کہیں بھی امریکا سے

اخراج کی کوئی مہر نہیں تھی مگر اول خان نے مجھے زبانی بتا دیا تھا کہ وہ شخص ہر بار کئی کئی مہینوں کے لیے امریکا میں رہا تھا۔

اس وقت میرے سامنے سب سے کٹھن مرحلہ یہی تھا کہ اسلم خان کے لیے امریکا کوئی نئی سرزمین نہیں تھی مگر میں وہاں اجنبی تھا۔

میں نے غور کیا تو خوشی ہوئی کہ میں نے امیگریشن کے لیے صحیح قطار کا انتخاب کیا تھا۔ بیشتر کاؤنٹرز پر کئی کئی مسافروں کو بعد کی تفصیلی جانچ پڑتال کے لیے الگ کر لیا گیا تھا مگر مجھ سے آگے کسی کو نہیں روکا گیا تھا۔ قطار میں بڑھنے والا ہر شخص ویزا کی مہر کے ساتھ آگے جا رہا تھا۔

میری باری بھی آ ہی گئی۔ میں نے دھڑکتے ہوئے دل کے ساتھ اپنا جعلی پاسپورٹ اور احتیاط سے بھرا ہوا امیگریشن کارڈ اس خاتون کے حضور پیش کر دیا۔

پاسپورٹ ہاتھ میں لے کر اس نے گہری اور وجود میں اتر جانے والی نگاہوں سے میری طرف دیکھا۔ اس کی انگلیاں مشینی انداز میں میرے جعلی پاسپورٹ کی ورق گردانی کر رہی تھیں۔

''تم امریکا کیوں آئے ہو؟'' اس نے سرد اور سپاٹ لہجے میں مجھ سے سوال کیا۔

''بہتر ماحول میں وقت گزارنے کی آرزو بار بار یہاں لے آتی ہے۔'' میں نے سنجیدگی سے کہا۔

''بہتر ماحول یا پھر یہاں کسی سے تمہاری دوستی ہے۔'' اس کی نظریں میرے چہرے سے ہٹ کر پاسپورٹ کے کھلے ہوئے صفحات پر جم گئیں۔

''کاش، کسی سے ایسی دوستی ہو سکے۔ ابھی تک دوستی کے لیے وقت خرید کر گزارہ کر رہا ہوں۔''

''تمہیں ایڈز کا خوف نہیں ہے؟'' اس کی بڑی بڑی آنکھیں ایک مرتبہ پھر میرے چہرے پر جم گئیں۔

لمحہ بھر کے لیے میرے وجود میں سنسنی سی سرایت کر گئی۔ مجھے علم نہیں تھا کہ امریکا میں پیشہ ور عورتوں کے ذریعے اس مرض کے پھیلنے کے امکانات ختم کرنے کے لیے کیا طریقہ کار رائج تھا...... روا روی میں کہی ہوئی ایک بات یک لخت ہی بہت سنجیدہ موڑ لے چکی تھی۔

"موت آنی ہوتی ہے تو بستر پر بھی آ جاتی ہے مگر ہم بستر پر سونا نہیں چھوڑتے۔" میں نے اپنا دل کڑا کر کے جواب دیا' پھر انداز سے وحشت کیوں ہو...... زندگی جتنی دی گئی ہے، اتنی ہی رہے گی پھر اسے خوف اور وحشت میں کیوں گزارا جائے۔ جو احتیاط ممکن ہے، وہ کی ہی جاتی ہے۔"

"مسلمان ہو؟" اس نے پاسپورٹ پر سرسری نظر ڈال کر پوچھا۔

"ہاں۔" میں نے مختصر سا جواب دیا۔

"بنیاد پرست؟" اس نے چبھتی ہوئی آواز میں اگلا سوال کیا۔ "کسی تنظیم کے رکن ہو؟"

"مذہب کے بنیادی اصولوں پر پختہ یقین رکھتا ہوں لیکن تمہارے مخصوص معنوں میں بنیاد پرست نہیں ہوں۔" اس بار میں نے پوری بے خوفی سے جواب دیا۔ "نہ کسی تنظیم کا رکن ہوں۔"

"تم پہلے امریکا آتے رہے ہو تمہیں یہ ضرور معلوم ہوگا کہ بروکلین کہاں واقع ہے۔"

"یہ شاید نیویارک سٹی کا کوئی علاقہ ہے جہاں کالوں کی کثرت ہے۔" میں نے کہا۔

"یہ بات تم یقین سے نہیں کہہ سکتے؟" وہ میرے ساتھ گفتگو کو طول دے رہی تھی۔

"امریکا میں اکثر باتیں بھی اسی بے یقینی سے کہی جاتی ہیں۔ گفتگو کا یہ مدافعانہ انداز میں نے یہیں کی سیاحت میں سیکھا ہے۔"

"یہاں کتنے دن رہنے کا ارادہ ہے؟" اس نے بال پین کو انگلیوں میں گھماتے ہوئے پوچھا۔

"ایک ڈیڑھ ماہ۔ تر و تازہ ہونے کے لیے اتنی مدت کافی ہونی چاہیے۔"

"اگر تمہیں داخلے کی اجازت نہ دی جائے تو کیا کرو گے؟" اس نے پوچھا۔

یک بیک میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ میں نے غور سے اس کی طرف دیکھا۔ اس کے دلکش چہرے پر سنگلاخ سنجیدگی کا راج تھا۔ میں نے دھیرے سے کہا۔ "اس کا سبب جاننا چاہوں گا پھر واپس لوٹ جاؤں گا اور دوبارہ کبھی ادھر کا رخ نہیں کروں گا۔"

اس نے اپنی ڈیسک پر سے ایک مہر اٹھا کر میرے پاسپورٹ پر ثبت کی اور پاسپورٹ بند کر کے میری طرف بڑھا دیا۔ اس مرحلے پر اس کے ہونٹوں پر لمحہ بھر کے لیے موہوم سی مسکراہٹ نمودار ہوئی جو فوراً ہی معدوم ہو گئی۔ مجھے یوں محسوس ہوا، جیسے وہ مسکراہٹ کو جرم سمجھتی ہو۔

وہ ایک سنگین مرحلہ تھا جو بخیر و خوبی گزر گیا۔ آخرک نکل کے گھر میں داخلے کا قانونی حق ملتے ہی میں اس خشک مزاج خاتون کا شکریہ ادا کر کے آگے بڑھ گیا۔

کسی فنی رکاوٹ کی وجہ سے بیگیج ہال میں مسافروں کا سامان اس وقت تک بیلٹ پر نہیں آیا تھا۔ ہال کے اختتام پر ایک ٹولی کی صورت میں کھڑے ہوئے چند کسٹم حکام جو شاید اس پرواز کے مسافروں کی پڑتال پر مامور تھے، گہری نظروں سے ہال میں جمع ہونے والے مسافروں کا جائزہ لے رہے تھے۔

خرم سلطان کی آمد کے ساتھ ہی ہال میں سامان کی آمد کا سلسلہ شروع ہو گیا۔ امیگریشن کے کڑے مرحلے سے گزر کر وہ تیر کی طرح میرے پاس آیا تھا۔

"یہاں امیگریشن والے بہت ہلکان کرتے ہیں۔" اس نے آتے ہی مجھے بتایا "پتا نہیں، اتنے ٹیڑھے سوال جواب کے باوجود لوگ کیوں ادھر کا رخ کرتے ہیں۔"

"برخوردار! یہ مجبوریاں ہیں جو لوگوں کو یہ سب برداشت کرنے پر مجبور کرتی ہیں۔"

"مجھے تو خیر اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے کی مجبوری ہے لیکن آپ......؟ آپ جیسے شریف اور معزز آدمی کو تو ادھر کا رخ بھی نہیں کرنا چاہیے۔"

میں ہنس دیا پھر دھیرے سے بولا "پہلی بات تو یہ کہ میں اتنا شریف اور معزز نہیں ہوں جتنا تم سمجھ رہے ہو۔ دوسری اور اہم تر بات یہ ہے کہ امیگریشن والی نے مجھے زیادہ پریشان نہیں کیا۔"

"خدا کی پناہ!" وہ اپنے کانوں کو چھو کر بولا "نفسیات کی حد تک تو ٹھیک ہے لیکن لمبی ناک والا وہ امریکی مجھ سے ہم جنس پرستی کے شوق پر سرسری رائے دریافت کر رہا تھا۔ لاحول ولا قوۃ۔ ان لوگوں کی سوچ بہت گھٹیا اور ذلیل

ہے۔"

وہ تو جوان تھا۔ اپنی فکر کے اعتبار سے ٹھیک ہی کہہ رہا تھا۔ وہ پاکستان کے ایک ایسے روایتی گھرانے سے نکل کر امریکا آیا تھا جہاں انکل انعام جیسے مفاد پرست اور خود غرض آدمی کو رواداری اور بزرگی کے نام پر برداشت کیا جاتا تھا۔

امریکا اس کرۂ ارض پر بالکل ہی مختلف انسانوں کی سرزمین تھی۔ وہاں ہر شخص صرف اپنے لیے جیتا تھا۔ ڈالر وہاں کی ذاتی اور جذباتی زندگی میں بھی بہت اہمیت رکھتے تھے۔ ہر بات اور رشتے کو ڈالروں کی اس ترازو میں تولا جاتا تھا۔ ڈالر تعلیم کی کنجی تھے اور ڈالر ہی رزق و روزی کا ذریعہ تھے۔ جو لوگ امریکی تہذیب کے اس جوہر کو سمجھ لیتے تھے وہ ذاتی وقار اور انا کو بھول کر ہر لمحے اور ہر قیمت پر ڈالر کمانے پر تل جاتے تھے۔

ڈالر کمانے کی اس اندھی دوڑ میں غیر ملکی بس چند روز کے لیے حیران، متذبذب اور بے یقین رہتے تھے پھر وہ بھی لنگر لنگوٹ کس کر میدان میں کود پڑتے تھے۔ امریکا اس وقت بھی دنیا کا خوش حال ترین ملک تھا۔ وہاں سوئی سے ہوائی جہاز تک، ہر چیز مہنگی تھی لیکن انسانی عزت و آبرو کی ارزانی بے مثال تھی۔ چند ڈالروں کی سرمایہ کاری کے عوض کوئی بھی سرمایہ دار اپنی من پسند مسرتیں خرید کر شب و روز نہال ہو سکتا تھا۔

امریکا ایک انوکھا ملک ہے۔ وہاں ہر کام کسی شرم ساری کے بغیر ہوتا ہے اور شب و روز ہوتا ہے۔ بہت سے مرد کم سن عورتوں کے متلاشی رہتے ہیں اور عورتیں منہ مانگے داموں پر نوخیز لڑکوں کو ذاتی خدمت گاروں میں شامل کرنے کے لیے کوشاں رہتی ہیں۔ ان دونوں انتہاؤں کے درمیان جو کچھ ہوتا ہے وہ دنیا بھر میں ہوتا ہے۔ اسے قانون کا تحفظ حاصل ہو یا نہ ہو رسم و رواج کا درجہ ضرور حاصل ہوتا ہے۔

امیگریشن کے مرحلے پر مجھ سے ایڈز کے بارے میں گفتگو کی گئی تھی۔ خرم سلطان سے ہم جنس پرستی کے بارے میں اس کی رائے معلوم کی گئی تھی۔ اس کا مطلب تھا کہ امریکا کے تہذیبی بازار میں جنس کا بیوپار سب سے زیادہ آسان اور مقبول تھا۔ ہر فرد کسی سرمایہ کاری کے بغیر من مانا منافع حاصل کر سکتا تھا اور یہی تشویش والے امیگریشن آفیسر نے اسی وجہ سے خرم سلطان سے خصوصی سوالات کیے تھے۔

سامان آجانے پر میں نے بیلٹ پر سے ویرا کا سوٹ کیس بھی اتار کر ٹرالی میں لاد لیا۔ خرم سلطان نے فرماں برداری کا مظاہرہ کرتے ہوئے ٹرالی خود سنبھال لی۔

اس کے دو بڑے اور وزنی سوٹ کیس دیکھ کر میں بوکھلا گیا "یہ کیا ہے؟"

"کچھ میری ضرورت کا سامان ہے۔ باقی چیزیں میں یہاں بیچنے کی نیت سے لایا ہوں۔" اس نے خفت آمیز لہجے میں بتایا "سنا ہے چمڑے اور سنگ مرمر کا سامان یہاں مہنگا ہوتا ہے۔"

"پھر تم اپنی ٹرالی الگ ہی لے لو۔ ایسا نہ ہو کہ تمہارے ساتھ میں بھی کسٹم کے بکھیڑے میں الجھ جاؤں۔ زیادہ مقدار میں لائی ہوئی ہر چیز تمہارے لیے مسئلہ بن جائے گی۔"

نیویارک بلکہ امریکا کے روٹ پر دوسرے براعظموں سے چلنے والی پروازوں میں مسافروں پر سامان کے وزن کی کوئی پابندی عائد نہیں تھی۔ شرط صرف اتنی ہوتی تھی کہ مخصوص سائز کے دو سوٹ کیس ساتھ لے جائے جا سکتے تھے۔ اس سہولت کی وجہ سے اکثر و بیشتر مسافر ایسی اشیا بھی ساتھ لے جاتے تھے جو عام حالات میں چھونا بھی گوارا نہ کریں۔

ویرا بھی جلد ہی ہمارے ساتھ آملی۔ امیگریشن کے مرحلے سے الگ الگ گزرنے کے بعد تھوڑی دیر کے لیے ہمارا یکجا ہونا خطرناک نہیں تھا۔

میرے اور ویرا کے سامان کی کسٹم چیکنگ میں زیادہ وقت صرف نہیں ہوا۔ وہاں دوسرے مسافروں کے سامان میں بھی کھانے پینے کی اشیا تلاش کی جارہی تھیں ورنہ دوسری اشیا کے سلسلے میں نرمی سے کام لیا جارہا تھا۔

کسٹم کے بعد مجھے خرم کے انتظار میں رکنا پڑا۔ ویرا نے ایک سگریٹ سلگائی پھر پُرخیال لہجے میں بولی "میں یہاں وقت کیوں خراب کررہی ہوں؟ مجھے باہر نکل کر اپنا

کام کرلینا چاہیے۔"

اس کی تجویز مناسب تھی۔ میں نے سر ہلا کر تائید کی اور وہ نکاس کے راستے کی طرف چل دی۔ اس کی کارکردگی کا جائزہ لینے کے لیے میں ٹرالی دھکیلتا ہوا اسی طرف ہولیا۔

امریکا میں زندگی بہت مصروف ہوتی ہے۔ ہر شخص اپنے چکروں میں اس طرح گھرا رہتا ہے کہ اسے دوسروں کے لیے ذرا بھی وقت نہیں ملتا۔ عمارت کے متوقع حصے کے باہر مسافروں کے لیے آنے والوں کی تعداد بہت کم تھی۔ ان میں بھی بیشتر ایشیائی اور مقامی کالے چہرے دیکھ کر اندازہ ہو رہا تھا کہ وہ ٹیکسی ڈرائیور یا ان کے ہرکارے ہیں جو شکار کی تلاش میں گھات لگائے وہاں ٹہل رہے ہیں۔

میں ریلنگ کے پیچھے موجود اس مختصر سی بھیڑ کی طرف بڑھنے کے بجائے وہیں رک گیا۔

اس دوران میں ویرا تیز تیز قدموں سے چلتی ہوئی وہاں تک پہنچ چکی تھی۔ ایک لمحے کے لیے اس نے رک کر تحکمانہ انداز میں دونوں ہاتھ اپنی کمر پر رکھے اور اس بھیڑ کا جائزہ لینے لگی۔

وہاں ایک ایشیائی بلکہ پاکستانی کے ہاتھ میں وہ گتے کا پلے کارڈ مجھے بھی نظر آ گیا تھا جس پر سیاہ مارکر سے بڑے حروف میں خرم سلطان کا نام لکھا ہوا تھا۔

ویرا نے اچانک اس کی طرف ہاتھ اٹھا کر اونچی آواز میں کہا۔ فاصلہ زیادہ ہونے کی وجہ سے اس کے الفاظ میرے پلے نہیں پڑ سکے لیکن اس کی کڑک دار آواز میرے کانوں میں ضرور آئی تھی۔

ویرا کی آواز کے ساتھ ہی وہ پلے کارڈ غائب ہو گیا۔ بھیڑ میں ذرا سی ہلچل ہوئی اور ویرا تیزی سے ریلنگ کے آخری سرے کی طرف بڑھ گئی۔

وہ تماشا دلچسپ ہو سکتا تھا۔ میں نے اس کا مشاہدہ کرنے کے لیے پیش قدمی شروع کر دی۔

ویرا ساز و سامان کے بغیر باہر نکلی تھی اور پھر اس نے اپنے شکار کو خائف کرنے کے لیے حاکمانہ تیور اختیار کیے تھے مگر میرے ساتھ سامان کی ٹرالی موجود تھی۔ باہر نکلتے ہی کئی افراد میری طرف لپکے۔ ان میں ایک پاکستانی بھی تھا۔ لمبے چوڑے کالوں نے اسکا راستہ مسدود کر کے اور کندھے مار کر اسے میرے قریب نہیں آنے دیا۔

ان میں سے ایک میرے ہاتھ سے ٹرالی چھیننے کی کوشش کرنے لگا۔ دوسرا اس سے زیادہ چالاک نکلا۔ اس نے جھٹ ٹرالی پر سے دونوں سوٹ کیس اتار لیے۔

وہ دونوں ہی تیز اور ناقابل فہم لب و لہجے میں بول رہے تھے۔ زبان بلاشبہ انگریزی تھی مگر ادھورے الفاظ اور بگڑے ہوئے لب و لہجے کی وجہ سے کچھ بھی میرے پلے نہیں پڑ رہا تھا۔

ٹرالی چھوڑ کر میں پھرتی سے دوسرے کالے کے سر پر پہنچ گیا۔ وہ میری ہدایت یا رضامندی کا انتظار کیے بغیر ایک طرف چلا جا رہا تھا۔

"یہ سوٹ کیس واپس ٹرالی میں رکھ دو۔" میں نے اس کی قمیص پکڑ کر خوں خوار لہجے میں کہا۔

"ہا......یو ینگ مین" اس نے مڑ کر بے نیازی سے کہا۔ "تم ائرپورٹ پر آئے ہو تو تمھیں کہیں نہ کہیں جانا ہوگا۔ میں نیویارک کا کیڑا ہوں۔ میری لیموزین میں تمھیں لطف آ جائے گا۔"

"مجھے کیڑے مکوڑوں سے کوئی دلچسپی نہیں ہے۔ شرافت سے سوٹ کیس رکھ دو ورنہ میں کسی پولیس والے کو بلاتا ہوں۔" اسے ہٹ دھرمی پر آمادہ پا کر میں نے مزید سختی سے کہا۔

دو سر جھٹک کر مڑا تو خالی ٹرالی غائب ہو چکی تھی۔ پتا نہیں وہ کسی کالے کی شرارت تھی یا ائرپورٹ کے عملے کا کوئی مستعد اہل کار راستہ صاف رکھنے کے لیے اسے ہٹا لے گیا تھا۔

میں جس مقصد کے لیے ادھر آیا تھا، وہ سرے سے پورا نہیں ہو سکا تھا۔ ویرا کی کارگزاری کا مشاہدہ کرنے کے بجائے مجھے کالوں سے جان چھڑانے کی کوششوں میں الجھنا پڑا تھا۔ ٹرالی مفت میں ہاتھ سے نکل گئی تھی۔

اپنے سامان کے بارے میں میرا سخت رویہ دیکھ کر دوسروں نے میرا رخ نہیں کیا۔ اپنا سامان بچا لینے کے بعد مجھے خرم سلطان کی فکر ہوئی تھی۔ اس کے لیے ان لوگوں

سے جتنا آسان نہیں تھا۔

جوں ہی وہ عمارت سے برآمد ہوا، میں اپنے دونوں سوٹ کیسوں سمیت آگے بڑھا اور پھر میں نے اپنا سامان بھی اس کی ٹرالی میں لاد دیا۔

ٹیکسی ڈرائیوروں کو گمان ہوا کہ میں اسی کے انتظار میں وہاں رکا ہوا تھا۔ اس کے آ جانے پر ان لوگوں کے ایک غول نے دوبارہ ہمارا رخ کیا مگر اس بار ان کے تیور جارحانہ نہیں تھے۔

میں انہیں نال کراں علامات کے سہارے آگے چل رہا جو پبلک ٹرانسپورٹ کی نشاندہی کر رہی تھیں۔ وجہ یہ تھی کہ میں نے دریا کو اسی طرف جاتے دیکھا تھا۔

میں خرم کے ساتھ کنارے کنارے جا رہا تھا کہ بھیڑ سے اچانک دریا کا چہرہ نمودار ہوا۔ اس نے ہاتھ ہلا کر مجھے اشارہ کیا اور رخ بدل کر اسی طرف چل دی جدھر ہم جا رہے تھے۔

دریا کی رہنمائی میں ہم جلد ہی بس ٹرمنل پہنچ گئے جہاں اولمپیا ٹریلز کی لمبی چوڑی اور آرام دہ بس مین ہٹن جانے کے لیے موجود تھی۔

دریا خالی ہاتھ اور ہم سے آگے تھی۔ اس نے کاؤنٹر سے ٹکٹ لیے اور بس کے دروازے کے قریب رک کر ہمارا انتظار کرنے لگی۔

غنیمت یہ تھا کہ مسافروں کی مدد کے لیے وہاں ایک پورٹر بھی موجود تھا جس نے چاروں سوٹ کیس بس کے نچلے حصے میں بنے ہوئے کارگو ہولڈ میں منتقل کیے اور ہم بس میں سوار ہو گئے۔

"بس کے مقابلے میں ٹیکسی زیادہ بہتر رہتی۔ سامان کے ساتھ ہم کہاں مارے مارے پھریں گے؟" بس میں نشستیں سنبھالنے کے بعد میں نے دریا سے کہا۔

"فکر نہ کرو اور دیکھتے جاؤ۔ تمہارے دوست کی وجہ سے مجھے کچھ غیر ضروری احتیاط کرنی پڑ رہی ہے۔ ویسے بھی یہ بسیں ٹیکسی سے زیادہ محفوظ اور آرام دہ ہیں۔"

"میرا کام صرف یاد دہانی کرانا تھا۔ اس سے آگے کی ذمہ داری تمہاری ہے۔" میں نے جواب دیا۔

"میرے لیے آنے والے آدمی کا کیا بنا؟" خرم سلطان نے فاتحانہ انداز میں پوچھا۔ دریا کو واپس لوٹتے دیکھ کر وہ بہت حیران نظر آ رہا تھا۔

"وہ کوئی ٹھگ ہو سکتا تھا۔ میں نے قانون کے نام پر اسے للکارا تھا اور وہ فوراً ہی بھیڑ میں گھس کر فرار ہو گیا۔ چہرے مہرے سے وہ نیویارک کا کوئی ٹیکسی ڈرائیور معلوم ہو رہا تھا اور شاید تمہارا ہم وطن تھا۔"

"اس کے پیچھے تم کہاں غائب ہو گئی تھیں؟" میں نے سوال کیا۔

"وہاں موجود لوگوں کو اپنی جعلی سرکاری حیثیت کا یقین دلانے کے لیے اس کے پیچھے جانا ضروری تھا۔"

"حیرت ہے کہ لوگوں نے اسے پکڑنے یا روکنے کی کوشش نہیں کی۔"

"یہاں شاذ و نادر ہی ایسا ہوتا ہے۔ ہر ایک کو اپنی جان پیاری ہوتی ہے۔ سب ڈرتے ہیں کہ کہیں بھاگنے والا ہتھیار نکال کر ان ہی کو نہ بھون ڈالے۔"

تھوڑی دیر میں بس کی تمام نشستوں پر مسافر آ گئے لیکن بس رکی رہی۔ دریا نے بتایا کہ یہ بسیں مسافروں کی کمی بیشی کی پروا کیے بغیر سختی سے مقررہ وقت پر روانہ ہو جاتی ہیں۔ ان کے منزل پر پہنچنے کے بارے میں وقت کا قطعی تعین ناممکن تھا کیونکہ راستے میں ٹریفک کی بھیڑ بھاڑ اکثر تاخیر کا سبب بن جاتی تھی۔

بس نیوآرک ائرپورٹ کے ٹرمنل سے روانہ ہوئی تو نیوجرسی کی سڑکوں پر ٹریفک کا زیادہ ہجوم نہیں تھا مگر دریائے ہڈسن پر بنے ہوئے خوب صورت پل سے ذرا پہلے بس کی رفتار خاصی کم ہو گئی۔ شاید اس کا سبب یہ تھا کہ نیوجرسی سے نیویارک جانے والے اسی راستے کو ترجیح دیتے تھے۔

نیویارک کی فلک بوس عمارتیں نیوجرسی سے بھی نظر آتی ہیں۔ جیسے جیسے فاصلہ کم ہوتا گیا، مین ہٹن کا چہرہ نکھر کر سامنے آتا گیا۔

مین ہٹن میں ورلڈ ٹریڈ سینٹر کے پچھلے اسٹاپ پر ہم نے بس چھوڑ دی۔ بس سے اترتے ہی ہمیں ٹیکسی مل گئی۔ اس کی خوبی یہ تھی کہ اس کے اسٹیئرنگ وہیل پر ایک سفید فام نظر آ رہا تھا۔ اس کی جگہ کوئی پاکستانی یا بھارتی ہوتا تو ہم ٹیکسی میں گفتگو کی آزادی سے محروم ہو سکتے تھے۔

دیا نے ٹیکسی ڈرائیور کو سیدھے ہاسٹل کا رخ کرنے کی ہدایت کی تھی۔

جہاز پر دورانِ سفر میں ہی یہ طے کر لیا گیا تھا کہ خرم کو اس کی ناگہانی مصیبت سے نجات دلانے کے لیے غیر ضروری طور پر گلے کا ہار نہیں بنایا جائے گا۔

اسے دو تین دن نیویارک میں رہ کر فلوریڈا میں اپنی منزل کی طرف کوچ کر جانا تھا۔ ہیروئن کے بارے میں کوئی اس سے رابطہ کرتا تو وہ وہی کہانی سناتا جو اسے بتائی گئی تھی یعنی انسداد منشیات والوں نے ہیروئن کا پیکٹ ضبط کر کے دو روز تک اس سے باز پرس کی پھر بڑی مچھلیوں پر ہاتھ ڈالنے کی امید میں اسے رہا کر دیا۔ اس شخص کو مزید خوف زدہ کرنے کے لیے وہ یہ بھی کہہ سکتا تھا کہ اکثر اوقات نامعلوم اور پُراسرار لوگ اس کے اردگرد منڈلاتے رہتے ہیں۔

راستے میں دیا نے نیویارک کے اضافی اخراجات کے لیے خرم کو دو سو ڈالر دینے چاہے تو اس نے رقم لینے سے صاف انکار کر دیا۔ اس کی دانست میں ہمارا یہی احسان کافی تھا کہ کسی پرانی شناسائی کے بغیر ہم نے ایک مشکل وقت میں اسے مصائب سے بچایا تھا۔

وہ ٹریولرز چیک کی صورت میں خاصی رقم اپنے ساتھ لایا تھا مگر میں جانتا تھا کہ وہ اس کے ابتدائی تعلیمی اخراجات کے لیے تھی۔ اگر وہ اس میں سے ایک قابلِ ذکر رقم نیویارک میں خرچ کر دیتا تو اس کے لیے سنگین مالی مشکلات پیدا ہو سکتی تھیں۔

ہائی نیویارک نامی ہاسٹل مین ہٹن کے جنوبی حصے میں واقع تھا جسے عرفِ عام میں ڈاؤن ٹاؤن کہا جاتا تھا۔ عام طور پر..... سیاح شہر کے مرکزی حصے کو ڈاؤن ٹاؤن کہتے ہیں لیکن مین ہٹن کی ساخت کچھ ایسی ہے کہ یہ ایک دریائی جزیرے کی صورت میں صرف دو میل چوڑا اور کم و بیش تیرہ میل لمبا ہے اور مقامی اصطلاح میں اسے اپ ٹاؤن، مڈ ٹاؤن اور ڈاؤن ٹاؤن کے شمالی، وسطی اور جنوبی حصوں میں تقسیم کیا ہوا ہے۔ شہر کا مرکزی حصہ مڈ ٹاؤن پر مشتمل ہے۔

دیا ٹیکسی سے اتر کر خرم کے ساتھ ہاسٹل میں گئی اور جلد ہی وہ دونوں لوٹ آئے۔

ہاسٹل میں گنجائش موجود تھی۔ ٹیکسی سے خرم کے سوٹ کیس اتارنے کے بعد اسے گرمجوشی سے الوداع کہتے ہوئے میں نے دو سو ڈالر کے نوٹ خاموشی سے اس کی جیب میں ڈال دیے۔

ہم تینوں کی رفاقت بہت مختصر لیکن گہری رہی تھی۔ اس نے دل گرفتہ انداز میں ہم دونوں سے ہاتھ ملائے اور جب ٹیکسی وہاں سے روانہ ہوئی تو اس کی آنکھوں میں آنسو جھلملا رہے تھے۔

"اب کہاں چلوں؟" ٹیکسی کو حرکت میں لانے کے بعد ڈرائیور نے پوچھا۔

"مڈ ٹاؤن کے کسی بھی اوسط درجے کے ہوٹل کی طرف چلو۔" دیا نے مشورہ دیا۔

شہر کے پرہجوم ٹریفک میں وہ سفر کافی طویل ثابت ہوا۔ سڑکیں بہت کشادہ تھیں لیکن دونوں طرف بنی ہوئی کثیر المنزلہ عمارات کی وجہ سے وہ تنگ محسوس ہو رہی تھیں۔ بعض مقامات پر وہ عمارتیں ایک دوسرے سے یوں جڑی ہوئی تھیں کہ ٹیکسی سے کھلا آسمان ہی نظر نہیں آ رہا تھا۔

ہمارے سفر کا یہ دوسرا دور ہوٹل چین پلازا پر ختم ہوا۔ ڈرائیور نے ٹیکسی روکتے ہوئے کہا "بے بی! یہ شہر کی بہترین جگہ ہے جو میرے علم میں ہے۔ کرایہ کم اور شہر کے قلب سے نزدیک تر۔"

"مجھے چلانے کی کوشش نہ کرو۔" دیا نے تمسخرانہ انداز میں کہا "میں تبت سے نہیں آئی۔ اسی شہر میں پلی بڑھی ہوں۔ چاہو تو میں ابھی اس سے بہتر ہوٹلوں کے نام بتا سکتی ہوں۔"

"اس وقت تم مالک ہو۔" وہ شانے اچکا کر بولا "جو کہتی ہو وہی ٹھیک ہوگا مگر میں مناسب سی ٹپ کا حق دار ضرور بن چکا ہوں۔"

میں نے دیا کے پہلو میں کہنی ماری کہ وہ اس سے باتوں کو طول نہ دے۔ دیا نے فوراً ہی کرایہ ادا کیا۔ ہمارے دونوں سوٹ کیس بہت ہلکے تھے۔ ڈرائیور انہیں لے کر اندر چلا ہی تھا کہ ہوٹل کا پورٹر آ گیا۔

ڈرائیور اس کے لیے اجنبی نہیں تھا۔ دونوں میں رسمی علیک سلیک ہوئی۔ ڈرائیور نے سوٹ کیس پورٹر کے

حوالے کرتے ہوئے خوش دلی سے کہا "میری کو بتا دینا کہ یہ مہمان میرے ہیں۔"

وہ علاقہ مجھے پہلی نظر میں کچھ گندہ سا محسوس ہوا لیکن میں نے اس پر کوئی تبصرہ نہیں کیا۔ چین پلازا کی عمارت اندر سے بہت صاف ستھری اور آراستہ تھی۔ کاؤنٹر پر چند ضروری اندراجات کے بعد ہمیں پانچویں منزل پر ایک کمرا مل گیا۔ پورٹر کے ساتھ کشادہ کمرے میں پہنچ کر طبیعت خوش ہو گئی۔ ہوٹل اور اس کے کمروں کا معیار اس علاقے سے کہیں بہتر تھا۔

پورٹر نے سامان ایک کونے میں لگا کر فریج وغیرہ کا جائزہ لیا۔ چند مشوروں سے نوازا اور ٹپ لے کر چلا گیا۔

ویا نے کمرا بند کیا تو میں آرام دہ بستر پر دراز ہو چکا تھا۔

"اب تم کمرے میں بند ہو کر سستی پھیلاؤ گے؟" ویا نے پلٹ کر آنکھیں نکالیں۔

"طویل سفر کی تکان تم بھی محسوس کر رہی ہو گی۔ ویسے لندن کے حساب سے رات ہو چکی ہے۔ جسمانی نظام کو وقت کی تبدیلی سے ہم آہنگ ہونے میں کچھ وقت تو ضرور لگے گا۔"

"اب تم لندن میں نہیں، نیویارک میں ہو۔ اسی شہر کی کسی عمارت میں آتزک بتل کا مسکن ہے۔ ہمیں یہاں ہر لمحے چوکنا رہنا ہوگا۔ غفلت کی اور مارے گئے۔"

"کیا تم یہ چاہتی ہو کہ میں اٹھ کر اسی وقت سڑکوں پر دوڑ لگانی شروع کر دوں۔"

"بدری ناتھ ہم سے پہلے یہاں پہنچ چکا ہے۔ اس نے ایچ سی ایس ڈی شیام ناتھ کو دے دی ہوگی۔ ہمیں سب سے پہلے اسی پر قبضہ کرنا چاہیے۔ اس کے بغیر تم آتزک بتل سے چھیڑ چھاڑ نہیں کر سکو گے۔"

"تھوڑی دیر بعد یہ کام کر لیا جائے گا۔ پہلے سوٹ کیس خالی کر ڈالو تا کہ میں کپڑے بدل سکوں۔"

ویا جوتے اتار کر سوٹ کیسوں کی طرف متوجہ ہو گئی۔ میں نے ٹیلی وژن کھول دیا۔ ٹیلی وژن کے ساتھ ہی ایک تختی رکھی ہوئی تھی جس پر یہ اطلاع درج تھی کہ ہوٹل کے ٹیلی وژن پر نیویارک کے دو کیبل نیٹ ورک بھی دیکھے جا سکتے تھے۔

کپڑے بدل کر ہوٹل میں کافی دیر تک ستانے کے بعد میں نے بدری ناتھ کے کزن کو فون کرنے کا ارادہ کیا اور اس کا نمبر ملا لیا۔

دوسری طرف سے امریکی لب و لہجے میں ایک نسوانی آواز سنائی دی۔ میں نے اپنا نام گرنام بتا کر شیام ناتھ کے بارے میں پوچھا اور چند ثانیوں بعد وہ لائن پر آ گیا۔

بدری ہی کے مشورے پر میں نے اس کے کزن کے لیے گرنام سنگھ کا نام اختیار کیا تھا۔ اس کا یہ فائدہ ہوا کہ شیام مجھ سے فوراً بے تکلف ہو گیا۔ اس نے بتایا کہ بدری نے میرے لیے ایک پیکٹ اس کے حوالے کیا ہے جو میں کسی بھی وقت اس سے لے سکتا ہوں۔

اس نے معذرت چاہی کہ اپنے ہوٹل کے بزنس کی وجہ سے وہ سارا دن بے حد مصروف رہتا ہے اس لیے میرے پاس نہیں آ سکے گا۔ مجھے براڈوے پر واقع اس کے ہوٹل پہنچنا ہوگا۔

میں نے اس سے اس کے ہوٹل کا پتا لے کر شام میں کسی وقت پہنچنے کا وعدہ کیا اور فون بند کر دیا۔

ویا نے پتا لے کر دیکھا اور مجھے بتایا کہ شیام کا ہوٹل وہاں سے زیادہ دور نہیں تھا۔

"یہ تم کہہ رہی ہو۔ میرے جیسے اجنبی کے لیے یہ پتا آسان ثابت نہیں ہوگا۔"

"پتا نہیں ہمیں کب تک اس شہر میں رہنا پڑے۔ تمہیں مین ہٹن سے تھوڑی بہت واقفیت حاصل کرنی پڑے گی ورنہ انسانوں کے اس جنگل میں بار بار بھٹکتے رہو گے۔"

"آسان زبان میں کچھ سمجھا سکتی ہو تو میں سننے پر آمادہ ہوں۔" میں نے کہا۔

"مین ہٹن پر شمال سے جنوب کی طرف جانے والی ہر سڑک ایونیو کہلاتی ہے جس کی شناخت اس کے نمبر سے ہوتی ہے۔ ان سڑکوں کو قطع کرتی ہوئی ذیلی سڑکیں مشرق اور مغرب کو جاتی ہیں اور اسٹریٹ کہلاتی ہیں جن کے نمبر انتہائی جنوب سے شروع ہوتے ہیں......" ویا نے بولنا شروع کیا۔ ابتدا میں، میں صبر سے اس کی وہ بے مغز تقریر

سنتا رہا پھر اکتا کر میں نے اسے خاموش کر دیا۔

"مجھے کسی امتحانی پرچے میں مین ہٹن کا نقشہ نہیں بنانا جو تم اتنی تفصیل میں جا رہی ہو۔ تھوڑی بہت انگریزی جاننے والا اس شہر میں زیادہ دیر تک نہیں بھٹک سکتا۔"

"ہم اس وقت زیر زمین ٹرین کے پین اسٹیشن کے سامنے ہیں۔" وہ خفت آمیز لہجے میں بولی "یہاں سے صرف چھ بلاک آگے شیام ناتھ کا ہوٹل ہے۔ تم چاہو تو ٹیکسی سے وہاں چلے جاؤ۔"

"کیا تم میرے ساتھ نہیں چلو گی؟" میں نے چونک کر سوال کیا۔ میرے لیے یہ غیر معمولی بات تھی کہ ویرا از خود میرا پیچھا چھوڑنے پر آمادہ تھی۔

"یہاں قدم بقدم پر میرے پہچان لیے جانے کا خطرہ ہے۔ میں نے اپنے بالوں کے اسٹائل سے چال ڈھال تک میں بہت سی تبدیلیاں کی ہیں، پھر بھی میں کوئی خطرہ مول نہیں لوں گی۔"

"میرے لیے یہ خوشی کی بات ہے کہ اب تم ایک سگھڑ خانہ دار خاتون کی طرح ہوٹل میں رہو گی۔"

"اس ہوٹل میں نہ رہوں گی۔ میں بستر توڑنے کے لیے نہیں آئی۔ آج رات میں اکیلی اس شہر کی سیر کو نکلوں گی اور پرانے ٹھکانوں پر جاؤں گی تاکہ یہاں کا نیا رنگ ڈھنگ دیکھ سکوں۔ یہ بھی پتا چل جائے گا کہ موجودہ تبدیلیوں کے ساتھ میں کس حد تک گمنام رہ سکتی ہوں۔"

"تمہاری تجویز مناسب ہے۔ میں دور رہ کر تمہاری دیکھ بھال کرتا رہوں گا۔"

"یہ مہربانی نہ کرو تو ہم دونوں کے حق میں زیادہ بہتر ہوگا۔" اس نے قدرے تلخی سے کہا۔

"میرے ہمراہ رہنے میں تم کو کیا پریشانی لاحق ہو سکتی ہے؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"تمہارے دل میں حسد، رقابت اور تنگ نظری نے ڈیرے ڈالے ہوئے ہیں۔ جہاز میں وہ مینی ذرا سی دیر کے لیے میرے پاس آ کر بیٹھا تو تم سلگ اٹھے۔ یہ مغرب ہے۔ یہاں میل جول کے انداز بہت مختلف ہوتے ہیں۔ میں خود ہی اپنے کسی ہمدرد سے مل بیٹھی تو اخلاقی گرم جوشی کا منظر تمہیں مشتعل کر دے گا......"

"تم ایک مدت تک پاکستان میں پاکستانی بن کر رہی ہو تو میں بھی چند روز کے لیے امریکیوں کی طرح ڈھیٹ، منہ پھٹ اور بے شرم بن سکتا ہوں۔ آزمائش شرط ہے۔"

ویرا صرف ہنس کر رہ گئی لیکن اس کی پیشانی پر تفکر آمیز لکیریں نمایاں تھیں۔

ویرا کے بغیر اس اجنبی شہر کی سیر کا تصور اس قدر دل خوش کن تھا کہ میں رات ڈھلنے کا انتظار نہیں کر سکا اور اسی وقت تیار ہو کر ہوٹل سے نکل کھڑا ہوا۔

ہوٹل سے باہر آ کر میں بائیں طرف مڑا تو مجھے ایک جانی پہچانی فلک بوس عمارت کا ہیولا نظر آیا۔ وہ عمارت اسی سڑک پر کچھ دور دوسری طرف واقع تھی۔ چند قدم بعد ہی مجھے یاد آ گیا کہ وہ ایک زمانے میں دنیا کی بلند ترین عمارت کا اعزاز رکھنے والی امپائر اسٹیٹ بلڈنگ تھی جس کی ایک سمت پر میرے پین پلازا ہوٹل کی ۳۴ ویں اسٹریٹ واقع تھی۔

اس سڑک کے نکڑ پر آ کر میں دوبارہ بائیں طرف سیونتھ ایونیو پر مڑ گیا۔ میں نے محسوس کیا کہ لندن کے برعکس نیویارک کی ان مشہور سڑکوں پر پیدل چلنے والوں کی بھیڑ بھاڑ نہیں تھی، سڑکیں گاڑیوں سے بھری ہوئی نظر آ رہی تھیں۔

میں نے دوبارہ ہوٹل تک پہنچنے کے لیے ان دو سڑکوں کے اتصال کی کچھ نشانیاں ذہن نشین کیں اور آگے چل دیا۔ ویرا کی رہنمائی کے مطابق شیام ناتھ کا ہوٹل اسی طرف ہو سکتا تھا۔

ویرا نے ہوٹل کے کمرے میں بیٹھ کر چھ بلاک کے فاصلے کا ذکر کیا تو مجھے حقیقی فاصلے کا ادراک نہیں ہو سکا۔ اگلی اسٹریٹ پر پہنچ کر مجھے اندازہ ہوا کہ نیویارک میں وہ بلاک کافی طویل تھے مگر میں چلتا ہی رہا۔ فاصلے کے اس احساس نے میری حوصلہ شکنی نہیں کی تھی۔

پیش قدمی کرتے ہوئے مجھے جا بجا سڑکوں کے نمبر نظر آ رہے تھے۔ وہ سب کچھ اس قدر منظم اور ترتیب سے تھا کہ مجھے بے اختیار ویرا کی سادہ سی وضاحت یاد آ گئی کہ مین ہٹن کا پورا علاقہ افقی اور عمودی سڑکوں کے درمیان بنا ہوا تھا۔ ان کی مدد سے آدمی کسی بھی مطلوبہ مقام تک پہنچ سکتا

تھا۔
چالیسویں اسٹریٹ پر وسیع وعریض بس ٹرمینل کے قریب ہی شیام ناتھ کا چھوٹا سا ہوٹل آسانی سے مل گیا۔ وہاں کھانے پینے کے ساتھ گاہکوں کو شراب سے کافی تک، ہر پسندیدہ مشروب فراہم کرنے کا بندوبست تھا اور شام بھیگنے سے پہلے وہاں کی کئی میزیں آباد نظر آرہی تھیں۔

شیام نے خالص ہندوانی انداز میں دونوں ہاتھ جوڑ کر نمستے کے ساتھ میرا استقبال کیا۔ مجھے ایک میز پر بٹھاتے ہی وہ اپنے کیش کاؤنٹر سے بدری ناتھ کا دیا ہوا پیکٹ نکال لایا۔

شیام بہت خوش مزاج اور یار باش آدمی تھا۔ شادی کے جھنجٹ میں پڑے بغیر بے فکری کی زندگی گزار رہا تھا۔ وہ مجھے دیر تک اپنے ساتھ بٹھائے رکھنے اور رات کا کھانا کھلانے پر مصر تھا مگر ایس ڈی ہاتھ آجانے کے بعد میں جلد از جلد ہوٹل پہنچنا چاہ رہا تھا۔ اس کے ساتھ امریکی بیئر کا ایک بڑا گلاس خالی کرنے کے بعد میں نے اس سے اجازت لے لی۔

باتوں ہی باتوں میں، میں نے اس سے یہ بھی معلوم کرلیا تھا کہ بدری نیویارک میں کسی گورے کا مہمان تھا جو اسے لینے کے لیے ائرپورٹ پر آیا تھا لیکن اس امریکی نے بدری کے مقامی پتے ٹھکانے کے بارے میں اسے ایک لفظ بھی نہیں بتایا تھا۔

پورٹ اتھارٹی بس ٹرمینل پر مجھے آسانی سے ٹیکسی مل گئی اور میں چند منٹ میں ہوٹل واپس پہنچ گیا۔

ویرا بہت اضطراب اور پریشانی کے عالم میں میری واپسی کا انتظار کررہی تھی۔

''جس لڑکے کو تم معصوم اور بے گناہ تصور کررہے تھے، وہ ایک انسان کی بھینٹ لے چکا ہے۔'' ویرا نے میرے بیٹھتے ہی اضطراری لہجے میں وہ دھماکا کردیا۔

''خرم سلطان اور انسانی بھینٹ؟'' میں نے آنکھیں پھاڑ کر بے یقینی سے دہرایا۔

''تھوڑی دیر پہلے مقامی خبروں میں بتایا گیا ہے کہ بروکلین میں کسی شقی القلب قاتل نے ایک ٹیکسی میں اس کے پاکستانی ڈرائیور کو گولی مار کر ہلاک کردیا ہے۔''

''مگر اس ٹیکسی ڈرائیور سے خرم کا کیا تعلق؟ اسے ہاسٹل پہنچانے والا ٹیکسی ڈرائیور پاکستانی کب تھا جو تم ان دونوں باتوں کو ملا رہی ہو۔''

''یہاں بھی یورپ اور برطانیہ جیسے طور طریقے رائج ہیں۔ عوام سے اچھی یا بری خبر نہیں چھپائی جاتی۔ خبر کے ساتھ اس مقتول کو بھی اسکرین پر دکھایا گیا تھا جو چند گھنٹے پہلے ائیرپورٹ پر خرم سلطان کو لینے کے لیے آیا ہوا تھا۔ اسے پہچان لینے کے بعد میں وثوق سے بات کررہی ہوں۔''

''اوہ!'' بے اختیار میرے منہ سے ایک گہرا سانس آزاد ہوگیا۔'' میری چھٹی حس بار بار مجھے کسی نامعلوم خطرے کا احساس دلا رہی تھی۔ میں حیران تھا کہ ہیروئن کی اسمگلنگ کا یہ قصہ اتنی آسانی سے کیسے طے ہوگیا۔ شاید اسے اس کی ناکامی پر سزائے موت دی گئی ہے۔''

''اس کی موت کے بعد اب خرم سلطان کی جان کو زیادہ سنگین خطرہ لاحق ہے۔'' ویرا پرتشویش انداز میں بولی'' مقتول کے بارے میں واقعات معلوم ہوتے ہی وہ پریشان ہوجائے گا۔ میرا خیال ہے کہ اسے ابھی وقت فون کرکے ہوشیار کردینا چاہیے۔''

''یہ ہماری سب سے بڑی غلطی ہوگی۔ اسے بے خبر اور پرسکون رہنے دو۔ ائیرپورٹ پر اس نے اپنے میزبان کا سایہ تک نہیں دیکھا تھا۔ اس کے باہر آنے سے پہلے ہی تم نے اس شخص کو بھگا دیا تھا۔ تصویر کیا، لاش دیکھ کر بھی خرم اسے نہیں پہچان سکے گا۔''

''یہ چکر میری سمجھ میں نہیں آرہا۔'' ویرا کی تشویش بدستور برقرار تھی'' ٹیکسی ڈرائیور کے قاتل اب خرم کی تلاش میں نکلیں گے اور وہ ضرور مارا جائے گا۔''

''شاید ایسا نہ ہو۔ میرا ذہن کچھ کہانیاں بنا رہا ہے۔ اگر وہ درست ہیں تو پھر یہ بہت ہی سنجیدہ معاملہ ہے۔''

''یعنی ٹیکسی ڈرائیور کے قتل کا ہیروئن کی اسمگلنگ سے کوئی تعلق نہیں ہے؟''

''ضرور ہے۔ میرا خیال ہے کہ مرنے والا مڈل مین تھا۔ ٹریول ایجنسی والے انعام کی ڈی بھگت سے اس نے یہ سارا چکر چلایا ہوگا۔ انعام مطمئن ہوگا کہ خرم کے ذریعے

ٹن ہیروئن نیویارک پہنچ کر وہ پلک جھپکتے میں کروڑ پتی ہو جائے گا......"

"مگر ہیروئن نیویارک کی کسی دکان میں سجا کر بیچی جانے والی چیز نہیں ہوتی۔" ویرا میری بات کاٹ کر بولی "اگر خریدار سامنے موجود نہ ہو تو اتنی قیمتی منشیات کی وقعت نمک کے تھیلے جتنی بھی نہیں رہتی۔ اس کے صحیح دام صحیح خریدار ہی دے سکتا ہے۔"

"گڈ!" ایک مسکراہٹ کے ساتھ اس کی پوری بات سن لینے کے بعد میں نے تعریفی لہجے میں کہا "میں بھی اسی طرف آرہا تھا۔ مرنے والے نے اس ہیروئن کا پیشگی سودا کیا ہوا تھا۔ ہوسکتا ہے کہ اس نے کوئی بڑی رقم پیشگی بھی لے لی ہو۔ پروازآگئی تو تم نے اسے للکار کر بازی بگاڑ دی۔ اس نے واپس جا کر گھبراہٹ کے عالم میں خریدار کو بلا کم و کاست ہر بات بتا دی اور اس نے مڈل مین کو مروا دیا۔"

"آخر کیوں؟ اتنی کڑیاں جوڑ رہے ہو تو قتل کا کوئی سبب بھی تو سامنے آنا چاہیے۔"

"دو باتیں ہوسکتی ہیں۔" میں نے سوچتے ہوئے جواب دیا۔ "وہ کوئی زیرِ زمین گروہ ہے تو وہ کسی ایسے آدمی کا وجود برداشت نہیں کرے گا جو ان کے اصل دھندے سے واقف ہونے کے بعد ایف بی آئی جیسے کسی ادارے کی نظروں میں آگیا ہو۔ دوسرا جھگڑا پیشگی دی ہوئی رقم کی واپسی کا ہوسکتا ہے۔ ہیروئن ہاتھ سے نکل گئی، سودا منسوخ ہوگیا۔ خریدار نے رقم کی طلب کی۔ مقتول اسے اڑا چکا تھا۔ بات بڑھ گئی اور مڈل مین مارا گیا۔ سب سے اچھی بات یہ ہے کہ اب امریکا میں کوئی نہیں جانتا کہ خرم سلطان پاکستان سے دو کلو ہیروئن لے کر نیویارک پہنچنے والا تھا۔ مجھے وہ لڑکا ہر خطرے سے باہر نظر آرہا ہے۔"

"کیا یہ ممکن نہیں کہ انہوں نے مارنے سے پہلے اس سے باز پرس کر کے سب کچھ اگلوا لیا ہو؟"

"وہاں قصہ لڑکے کی بدبختی یا فراڈ کا نہیں تھا۔ اصل وحشت یہ تھی کہ ایف بی آئی کی ایک خاتون افسر نے مقتول کو پہچان لیا تھا۔ اس کی وجہ سے وہ بھی پھنس سکتے تھے۔ اس قسم کے مجرم اپنی گردن بچانے کے لیے دو کلو تو کیا دو من ہیروئن پر بھی لعنت بھیج سکتے ہیں۔"

"میرا خیال ہے کہ اس معاملے میں بلیک ڈیڈ ضرور میری مدد کرسکتا ہے۔" وہ بڑبڑائی۔

"بلیک ڈیڈ؟ یہ کیا بلا ہے؟" میں نے برا سا منہ بنا کر پوچھا۔ "تمہاری یہ خود کلامی مجھے الجھن میں ڈال دیتی ہے۔"

"نیویارک کئی انتظامی حصوں میں بٹا ہوا ہے۔ ان میں ہارلم سب سے گندہ اور خطرناک علاقہ ہے۔ میری آخری معلومات کے مطابق بلیک ڈیڈ اس علاقے کا سب سے خطرناک آدمی ہوا کرتا تھا۔"

"سلیس اردو میں تم اسے نیویارک کا دادا بھی کہہ سکتی تھیں۔ اپنے نام کی طرح وہ یقیناً سیاہ فام ہی ہوگا۔"

"اس کا اصل نام کچھ اور ہے۔ وہ اپنی عرفیت سے پہچانا جاتا ہے۔ وہ اپنی ماں کی طرح سفید فام ہے لیکن اس کا باپ نیگرو تھا۔ وہ میری بہت عزت کیا کرتا تھا۔"

"جمی اسمتھ کے قتل کے بعد تم پورے یقین کے ساتھ کوئی بات نہیں کہہ سکتیں۔"

"میں بلیک ڈیڈ سے ضرور رابطہ کروں گی۔" ویرا نے کہا۔ "اس کی سہیلی بن کر میں اس کے دل کا حال جان سکتی ہوں۔ میرے سامنے گلے دوپٹے کا انحصار اس کی نیت پر ہوگا۔"

میں کمرے میں لگے ہوئے فون سے سی ایس ڈی کی جوڑنے میں مصروف ہوگیا۔ وہ کام چند سیکنڈ میں مکمل ہوگیا۔ ویرا قریب کھڑی اس کارروائی کا جائزہ لے رہی تھی۔

میرا ارادہ آرنک بلی کو فون کرنے کا تھا مگر ویرا بلیک ڈیڈ سے بات کرنے پر مصر تھی۔ اس کا کہنا تھا کہ بلیک ڈیڈ کی وفاداریوں میں تبدیلی نہ آچکی ہو تو وہ ہمارے لیے ایک مضبوط سہارا ثابت ہوسکتا تھا۔ تھوڑی سی بحث کے بعد میں نے اس کی ضد کے آگے ہتھیار ڈال دیے۔

ویرا کی گھسی پٹی ڈائری میں اس کے بھلے دنوں کے بے شمار فون نمبرز موجود تھے۔ تھوڑی سی تلاش کے بعد اسے اپنا مطلوبہ نمبر مل گیا اور وہ فون کے قریب بیٹھ گئی۔

"اس تک رسائی کبھی بھی آسان نہیں رہی۔ مجھے ہمیشہ ایک پاس ورڈ دینا ہوتا تھا۔ خدا کرے کہ وہ پاس ورڈ

تبدیل نہ ہوا ہو ورنہ اس سے بات نہیں ہو سکے گی۔" اس نے نمبر ملاتے ہوئے کہا۔

میں تجسس آمیز خاموشی کے ساتھ اس کے چہرے کی طرف دیکھتا رہا۔

ریسیور میں گھنٹی بجنے کی آواز اتنی تیز اور واضح تھی کہ دیرا سے کئی فٹ دور ہونے کے باوجود مجھے سنائی دے رہی تھی۔ میں بہت تیزی کے ساتھ اپنی جگہ چھوڑ کر دیرا کے ساتھ جا بیٹھا تھا تاکہ دوسری طرف سے کہی جانے والی باتیں بھی براہ راست سن سکوں۔ "پولر اسٹار۔ بلیک ڈیڈی سے بات کرادو۔" رابطہ ہوتے ہی دیرا نے بدلی ہوئی آواز میں کہا۔

"سوری بے بی!" نشے میں چور ایک بھاری مردانہ آواز ابھری۔ "دوسرا نمبر لکھ لو۔" یہ کہہ کر وہ تیزی سے ایک فون نمبر دہراتا چلا گیا اور پھر لائن بے جان ہوگئی۔

دیرا نے فون کے قریب پڑے ہوئے پیڈ پر وہ نمبر لکھ لیا اور بولی۔ "خدا کا شکر ہے کہ پرانا پاس ورڈ چل گیا۔ اب کسی نہ کسی نمبر پر اس سے بات ہو ہی جائے گی۔"

پتا نہیں وہ آدمی تھا یا چھلاوہ ہر نئے نمبر سے ایک نیا فون نمبر دیا جاتا رہا۔ وہ کہیں بھی موجود نہیں تھا۔ ساتویں کوشش بار آور ثابت ہوئی اور فون ریسیو کرنے والی نے لمحہ بھر میں کال بلیک ڈیڈی کو منتقل کردی۔

"تم کون ہو؟ کیا میں تم کو جانتا ہوں؟" ریسیور پر ایک سخت اور بھاری مردانہ آواز گونجی۔

"نہیں مگر تم مس لائیڈ کو ضرور جانتے ہو۔ میں اس کی سہیلی ہوں۔ تمہارا نمبر اور پاس ورڈ اسی نے دیا تھا۔" دیرا رکے بغیر ایک ہی سانس میں بولتی چلی گئی۔

"اوہ، مس لائیڈ۔ وہ ایک عظیم باپ کی عظیم بیٹی ہے مگر وہ کہاں ہے؟" دیرا کے لیے بلیک ڈیڈی کی زبان سے نکلنے والے ان بے ساختہ فقروں نے اس کی ہمدردیاں واضح کردی تھیں۔

"وہ لندن میں ہے اور یہاں آنے کے لیے پر تول رہی ہے۔" دیرا نے مجھے آنکھ مار کر ماؤتھ پیس میں کہا۔

بلیک ڈیڈی کے فقرے سن کر اس کا چہرہ دمک اٹھا تھا۔

"تو تو..... اسے روک دو۔ یہاں کا ماحول اس کے لیے سخت خطرناک ہے۔ پلوں کے نیچے سے بہت سا پانی بہہ چکا ہے۔ اس کے پسینے پر اپنا خون بہانے والے اس کی جان کے دشمن ہو چکے ہیں۔ میرا پیغام اسے دے دینا۔ اب یہ بتاؤ الو! تم نے مجھے کیوں فون کیا ہے؟"

دیرا نے لمحہ بھر کے لیے خاموشی سے ایس ڈی کی طرف دیکھا پھر اپنی اصلی آواز میں بولی۔ "ڈیڈ! میں خود تمہارے شہر میں موجود ہوں......"

"اوہ..... تو" بلیک ڈیڈی اس کی بات کاٹ کر بے چینی سے بول پڑا۔ "تم کو اندازہ نہیں کہ یہ تمہاری زندگی کی آخری غلطی بھی ہو سکتی ہے۔ جلد از جلد یہاں سے نکل جاؤ۔ شاید میں بھی تمہارے لیے کچھ نہیں کر سکوں گا۔ یہاں کی ہر ایجنسی آج تمہارے دشمنوں کی پشت پناہ بن چکی ہے۔"

"ہمدردی اور مشورے پر میں تمہاری بہت ممنون ہوں، ڈیڈ۔" دیرا نے سنجیدگی سے کہا۔ "فی الحال مجھے بروکلین میں ہونے والے قتل نے پریشان کیا ہوا ہے......"

"میرے آدمیوں کے ہاتھ صاف ہیں۔" وہ دیرا کی بات کاٹ کے بول پڑا۔ "تم جانتی ہو کہ میں جھوٹ نہیں بولتا۔ میں نے سنا ہے کہ اسے مارنے والوں کا کسی ڈیوڈ اسٹار سے قریبی میل جول ہے۔ ہو سکتا ہے کہ کل تک بہت کچھ سامنے آجائے۔ اس بارے میں تمہاری پریشانی قابل فہم ہے۔"

بلیک ڈیڈی کی زبان سے ڈیوڈ اسٹار کا ذکر سن کر میرا دل بری طرح دھڑک اٹھا۔ خرم سلطان اور مقتول ٹیکسی ڈرائیور کی مثلث کے تیسرے کونے پر یکایک نمودار ہونے والا وہ نام کوئی اچھا شگون نہیں تھا۔

"کیا میں تھوڑی دیر کے لیے تم سے مل سکتی ہوں؟" دیرا نے پُر امید لہجے میں پوچھا۔

"نہیں، بس فون کافی ہے۔" اس نے لگی لپٹی رکھے بغیر صاف انکار کردیا۔ "مل بیٹھنا میرے ساتھ تمہارے لیے بھی خطرناک ہو سکتا ہے۔ تمہیں معلوم ہے کہ میں اکیلا نہیں چلتا۔ تمہیں پہچان کر میرے آدمیوں میں سے کسی کے دل میں لالچ آگیا تو ہم دونوں تباہ ہوجائیں گے۔"

"پھر مجھے کوئی راہ بتاؤ۔ میں انتقام کی آگ میں جل رہی ہوں۔" ویرا نے کہا۔

"جو ہونا تھا، وہ ہو گیا۔ اب صبر کرو اور خاموشی سے واپس لوٹ جاؤ۔ یہاں تمہارے دشمن بہت طاقتور ہیں۔ وہ آسانی سے تمہیں پیس کر رکھ دیں گے۔ میری نیک تمنائیں تمہارے ساتھ ہیں، بائے!"

دوسری طرف سے سلسلہ کلام ختم کر دیا گیا۔ ویرا نے شکست خوردہ انداز میں ریسیور کریڈل پر ڈال دیا۔ اس کی آنکھوں سے یک بیک غصہ جھلکنے لگا تھا۔

"بہت کھرا اور صاف گو آدمی معلوم ہوتا ہے۔" میں نے توصیفی لہجے میں کہا۔

"بزدل ہے۔" ویرا حقارت سے بولی۔ "طاقت وروں سے ڈرتا ہے اور کمزوروں پر راج کرتا ہے۔ اس کا یہ روپ آج میرے سامنے آیا ہے۔ میں اسے بے جگر سمجھتی تھی۔"

"ہر شخص کی اپنی مجبوریاں ہوتی ہیں۔ یہی بہت بڑی بات ہے کہ وہ تمہیں ذلیل کر اس نہیں کرے گا۔ اس نے تم سے یہ تک نہیں پوچھا کہ تم شہر میں کہاں مقیم ہو۔"

"اب اسے بھول جاؤ۔ وہ پیدائشی دوغلا ہے اور اس وقت اپنا بدنما چہرہ دکھا گیا۔ سوچنے والی بات یہ ہے کہ بروکلین کے جنگل میں بھی ڈیوڈ اسٹار کا نام کہاں سے آ ٹپکا۔"

"بلیک وڈیڈ کی کہی ہوئی اس بات پر تم کس حد تک اعتبار کر سکتی ہو؟" میں نے پوچھا۔

"وہ بے بنیاد ڈینگیں نہیں مارتا، نہ افواہوں پر یقین کرتا ہے۔ اسی وجہ سے میں اس بات کو اہمیت دینے پر مجبور ہوں۔ اس وقت آئزک بیل شی کے ساتھ ڈیوڈ اسٹارز پر بھی قابض ہے۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ صرف دو کلو ہیروئن کے لیے وہ لوگ میدان میں اترے ہوں گے۔"

"یہ نہ بھولو کہ قطرہ قطرہ کر کے ہی دریا بنتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ اب وہ لوگ بھی کھل کر ہیروئن کے کاروبار سے دولت کمانے کے دھندے میں لگ گئے ہوں۔"

"دیکھنا یہ ہے کہ صبح کے اخبارات میں اس قتل کو کس رنگ میں پیش کیا جاتا ہے۔"

"اچھا ہوا کہ پہلے بلیک وڈیڈ سے بات ہو گئی ہے اس کے انکشاف کی روشنی میں، میں آئزک بیل کو زیادہ خوف زدہ کر سکوں گا۔" میں نے فون اپنی طرف لیتے ہوئے کہا۔

وہ کوئی جواب دیے بغیر سگریٹ سلگانے میں مصروف ہو گئی۔ میں نے لمحہ بھر غور کرنے کے بعد آئزک بیل کا نمبر ملا لیا۔ گھنٹی بجتے ہی وہ خود لائن پر آ گیا۔

"میں تمہارا مشکور ہوں کہ تم نے اپنے وعدے پر عمل کر کے اپنی اعلیٰ ظرفی کا ثبوت دیا ہے۔" میں نے کسی تمہید کے بغیر تشکر آمیز لہجے میں کہا۔

"تم انقرہ جانے کے بجائے نیویارک کیوں آ گئے ہو؟" اس نے پورے اعتماد کے ساتھ تیکھے لہجے میں سوال کر کے مجھے بری طرح چونکا دیا۔

میں نے بہت تیزی سے سوچا کہ شاید فون پر بین الاقوامی کال کا مخصوص سگنل نہ ملنے کی وجہ سے اس نے اندھیرے میں تیر چلا کر میری زبان سے حقیقت اگلوانے کی کوشش کی تھی۔

"اگر میں یہ کہوں کہ میں انقرہ میں ہی ہوں اور ایک سیٹلائٹ فون کے ذریعے تم سے رابطہ کر رہا ہوں تو کیا تم پھر بھی اپنے سوال پر اصرار کرو گے؟" میں نے بھی اسی کے لہجے میں جواب دیا۔

"تم مریخ پر موجود ہونے کے دعوے کرتے رہو۔ اس سے حقائق نہیں بدل سکیں گے۔ آج شام ویرا کو نیو آرک ائرپورٹ پر دیکھا گیا تھا۔"

"ویرا تو اب تمہیں خواب میں بھی نظر آنے لگی ہو گی۔" میں نے طنز سے کہا۔

"اسے اپنی خوب صورتی پر بہت ناز ہے مگر میں اسے کسی قابل نہیں سمجھتا۔ بہت جلد اس کا چہرہ اتنا بگاڑ دیا جائے گا کہ وہ آئینوں سے نفرت کرنے لگے گی۔"

اچانک فون سے منسلک سی ایل آئی پر سرخ بلب روشن ہونے کے ساتھ بزر کی ہلکی سی آواز آنے لگی اور میں نے بوکھلا کر ہاتھ سے کریڈل دبا دیا۔ بزر فوراً خاموش ہو گیا۔

"بدری کا یہ تحفہ واقعی بہت کار آمد ہے۔" ویرا بول اٹھی۔ "شاید وہ کسی ایکسچینج کے ذریعے اس نمبر کا سراغ لگانے کی کوشش کر رہا تھا۔ اب اسے نیویارک میں ہماری

موجودگی کا علم ہو ہی چکا ہے تو اس سے پہلے بوتھ سے بات کرلی جائے۔"

"یہ کوشش میں اسی وقت کروں گا۔ بات مسلسل الجھتی ہی جارہی ہے۔"

"اس کا یہ دعویٰ حیران کن ہے کہ مجھے آج شام ائر پورٹ پر دیکھا گیا ہے۔"

"اس کے کسی آدمی نے دیکھا ہوتا تو وہ سائے کی طرح ہمارا پیچھا کر رہا ہوتا اور ہم پر اب تک قیامت ٹوٹ پڑی ہوتی۔ ایسا تو نہیں کہ بلیک ڈیڈ نے اسے فون گھمادیا ہو؟"

"میں اسے اچھی طرح جانتی ہوں۔ تم نے اس کی باتیں اپنے کانوں سے سنی تھیں۔ وہ آخر میں پردکھا ضرور ہوگیا تھا مگر وہ ایسی گھٹیا حرکت ہرگز نہیں کرسکتا۔" ویا نے پُرزور لہجے میں کہا۔

"اور اس وقت آئزک بنجل بھی جھوٹ نہیں بول رہا۔ اسے یہ خبر کس نے دی ہوگی؟"

"میرے لیے اس کی بات ناقابلِ یقین ہے۔ میں نے اپنے آپ میں اتنی نمایاں تبدیلیاں کرلی ہیں کہ میں سرسری انداز میں آئزک بنجل کے سامنے سے گزر جاؤں تو ایک نظر میں وہ بھی مجھے نہیں پہچان سکے گا۔ جہاز میں پاکستانی لڑکے کی ذرا سی پریشانی سے شروع ہونے والی یہ کہانی الجھتی ہی جارہی ہے۔"

"میں اسے فون کرکے آتا ہوں۔" میں نے مضطربانہ انداز میں اپنی جگہ چھوڑ دی "یہ معاملہ حل نہ ہوا تو آج رات مجھے نیند نہیں آسکے گی۔"

"یہ یاد رکھنا کہ علاقہ ہوٹل سے دور ہو اور پھر واپسی پر پاکستان بھی بات کرنی ہے۔"

میں ایک مرتبہ پھر ہوٹل سے نکل کھڑا ہوا۔ ویا مجھے مین ہٹن کی تقسیم کے بارے میں چند موٹی موٹی باتیں بتا چکی تھی۔ میں ہوٹل سے شمال کے بجائے جنوب کی طرف ہولیا تاکہ شہر کے وسطی حصے کے بجائے جنوبی سرے کے کسی بوتھ سے آئزک بنجل سے بات کرسکوں۔

ہوٹل سے ذرا سی دور سب وے کا چین اسٹیشن دیکھ کر میں اسی میں گھس گیا۔

دنیا کے دوسرے ترقی یافتہ اور بڑے شہروں کی طرح نیویارک میں بھی زیرِ زمین ریلوں کا جال بچھا ہوا ہے جسے سب وے کہا جاتا ہے۔ میرے پاس ریلوے گیڑ نقشوں وغیرہ کے مطالعے کا وقت نہیں تھا۔ میں نے نقشے کے جنوبی سرے پر ورلڈ ٹریڈ سینٹر کا نام پڑھا اور ٹکٹ لے کر نیچے پہنچ گیا۔ اسی کے ساتھ میں نے فون کارڈ بھی خرید لیا۔

نیویارک میں رات ہو چکی تھی۔ سب وے کے مشینی اور بے جان راستوں پر آتے جاتے بے شمار مسافروں کی صورت میں رنگ و بو کا ایک حسین سیلاب رواں تھا۔ روشنیوں اور روشن چہروں کے ہجوم سے گزرتا اور رہنما اشاروں کی تقلید کرتا ہوا میں اپنے مطلوبہ پلیٹ فارم پر پہنچ گیا۔

وہاں مجھ سے پہلے بہت سے مسافر موجود تھے اور ان کی تعداد میں لمحہ بہ لمحہ اضافہ ہوتا جا رہا تھا۔

چند منٹ بعد شمال سے ٹرین آئی، دروازے کھلے، چند مسافر اترے اور اسٹیشن پر کھڑے ہوئے سارے مسافر اس روشن اور کشادہ زیرِ زمین ٹرین میں سوار ہو گئے۔

اس وقت میرے ذہن پر صرف اور صرف آرتھر بیل کی فکر سوار تھی۔ میں اسٹیشنوں کا جائزہ لیتا رہا مگر... نیویارک میں اپنے پہلے زیرِ زمین سفر سے لطف اندوز نہیں ہو سکا۔

راستے میں میں نے یہ دیکھ لیا تھا کہ پلیٹ فارموں پر بھی فون بوتھ موجود تھے۔ ورلڈ ٹریڈ سینٹر پر میں پلیٹ فارم سے اوپر چلا آیا کیونکہ مجھے واپسی کا ٹکٹ بھی خریدنا تھا۔

اس بار آرتھر بیل نے دوسری گھنٹی مکمل ہونے کے بعد فون اٹھایا۔

"بات ادھوری رہ گئی تھی۔" میں نے اس کی آواز سن کر سکون سے کہا۔ "کہیں اب ریٹا تمہیں اپنے دفتر میں تو نظر نہیں آ رہی؟"

"کاش وہ ادھر آنے کی حماقت کر سکے۔" اس کی آواز میں حسرت امڈ آئی۔

"تمہارے شہر کا نظام بہت اچھا ہے۔ یہاں آ کر طبیعت خوش ہو گئی۔" اس بار میں نے خود ہی شہر میں اپنی موجودگی کا اعتراف کر لیا۔ "یہاں آتے ہی تمہارے فون نمبر کے ذریعے ہم نے تمہارا پتا حاصل کر لیا ہے اور جلد ہی تم سے ملاقات کے لیے تمہارے ٹھکانے پر چھاپا ماریں گے۔"

"ناممکن۔ یہ ہو ہی نہیں سکتا۔" اس کی اونچی اور غصیلی آواز سنائی دی۔ "یہ میرا ان ڈائریکٹری اور ذاتی نمبر ہے۔ کمپنی کسی قیمت پر پتا نہیں دے سکتی۔"

"یہ مت بھولو کہ اس شہر میں ریٹا ابھی تھوڑا بہت اثر رسوخ رکھتی ہے۔" میں نے اسے چڑایا۔

"اگر تمہارا یہ جھوٹ درست ثابت ہوا تو میں کمپنی پر دعویٰ کر دوں گا۔" وہ غرایا۔

"اس جھوٹ کے سچ ثابت ہونے کے بعد تم دعویٰ ٹھونکنے کے لیے زندہ نہیں رہ سکو گے۔ بہتر یہی ہے کہ صبح یہ کام کر لینا ورنہ مرنے کے بعد بھی پچھتاتے رہو گے۔"

"تم سچے ہو تو بتاؤ کہ تمہیں کیا بتایا گیا ہے؟" اس کی آواز احمقانہ سی ہو گئی۔

"ابھی تم نے خود کہا تھا کہ وہ پتا کسی کو نہیں دیا جا سکتا، میں کیسے بتا سکتا ہوں۔"

"میں تمہاری کسی بات کا اعتبار نہیں کر سکتا۔ تھوڑی دیر پہلے تم مجھے جھٹلا رہے تھے اور اب خود ہی نیویارک میں موجودگی کا اعلان کر رہے ہو۔ شاید موت کی دہشت سے تمہارا دماغ چل گیا ہے۔"

"تمہاری پریشانی دور کرنے کے لیے میں نے یہ اعلان کیا ہے ورنہ میں انقرہ میں ہی ہوں۔"

"ٹی وی پر خبریں یا پھر صبح کے اخبار دیکھ کر تم دونوں کے حواس گم ہو جائیں گے۔ ریٹا نے ایف بی آئی کی افسری کا ڈھونگ رچا کر جس ٹیکسی ڈرائیور کو خوف زدہ کیا تھا وہ اب اس دنیا میں نہیں ہے۔"

"مجھے معلوم ہے کہ اس خون میں تمہارے ایک زیرِ اشارہ کے ہاتھ رنگے ہوئے ہیں۔ حیرت ہے کہ اب تمہارے معزز اور باحیثیت ساتھی ایسے گھٹیا جرائم بھی کرنے لگے ہیں۔"

"یہ کوئی جرم نہیں ہے۔ عہد شکنی کی سزا صرف موت

نہ مقرر کی جائے تو ہر حریص شخص وعدے توڑنے پر تلا رہے گا...... ویسے اس خون پر خود مجھے ملال ہے۔ مرنے والے نے اپنی سزا کا حکم سننے کے بعد دیوار پر لگی ہوئی ویرا کی تصویر کو دیکھا تھا اور بے ساختہ چیخ اٹھا تھا کہ اس پورٹ پر اسے للکارنے والی عورت وہی تھی۔ میرے آدمی نے اس پر اعتبار نہیں کیا۔ وہ سمجھا کہ اس سے پیشگی رقم ہضم کر کے مال نہ دینے والا مجرم اپنی جان بچانے کے لیے بہانے بازی کر رہا ہے۔ یہ سب مجھے اس کی موت کے بعد معلوم ہوا ورنہ اس وقت میرے پاس ایک ایسا پاکستانی ہوتا جو ویرا کو اس کے موجودہ بہروپ میں بھی پہچان سکتا تھا۔"

چشم زدن میں سب کچھ واضح ہو گیا۔ آزک بیل کی ڈیوڈ اسٹارز کا کوئی کروڑ پتی رکن ہی مقامی بدمعاشوں کے ذریعے ہیروئن کی خریداری میں سرمایہ کاری کر رہا تھا اور اس نے مقتول کی ناکامی کی خبر سن کر اس کے قتل کا حکم صادر کیا تھا۔

اس وقت وہ شخص موت کی دہشت میں مبتلا تھا۔ اس نے ویرا کو اس کے بدلے ہوئے روپ میں دیکھا تھا مگر اس کے خدوخال اس کے ذہن پر نقش ہو چکے تھے کیونکہ اسی کی وجہ سے وہ موت کی دہلیز پر پہنچا تھا۔ وہ اس کی زندگی کے آخری لمحات تھے۔ ویرا کی دیوار گیر تصویر پر پہلی نظر پڑتے ہی اس نے اصل خدوخال پہچان لیے۔ موت کو سر پر منڈلاتا دیکھ کر اس کی ساری حسیں تیز ہو چکی تھیں مگر اس کی زندگی نہ بچ سکی۔ ڈیوڈ اسٹار کے آدمیوں نے اسی کی بکسی کو اس کا مقتل بنا دیا۔

"حیرت ہے کہ ایک طرف تم ویرا کے دشمن ہو اور دوسری طرف اسے اتنی تکریم دیتے ہو کہ تمہارے ڈیوڈ اسٹارز اپنے اڈوں میں اس کی بڑی بڑی تصویریں لگائے بیٹھے ہیں۔" اپنی جذباتی رو کے باوجود میں نے آزک بیل کے ساتھ گفتگو کے تسلسل میں فرق نہیں آنے دیا۔

"وہ اشتہاری مجرمہ ہے اور اشتہاری مجرموں کی اسی سے زیادہ تشہیر کی جاتی ہے۔ اسے تم عزت افزائی سمجھتے ہو تو یہ تمہاری بے شرمی اور ڈھٹائی ہے۔" میری بات پر شاید اسے غصہ آ گیا تھا۔

"وہ موت کے دہانے پر پہنچے ہوئے ایک مظلوم کا

ہذیان تھا جس پر تم نے آنکھیں بند کر کے اعتبار کر لیا......"

اس نے تیز لہجے میں میری بات کاٹ دی "تم ابتدا سے اپنی بات پر اڑے رہتے تو شاید میں بھی کچھ سوچنے پر مجبور ہو جاتا۔ اب تم خود بہت سے اعتراف کر چکے ہو۔ پچھلی بار تم نے گڑبڑ کا اندازہ لگا کر بروقت فون کاٹ دیا تھا مگر اس بار میں نے تمہیں باتوں میں الجھا کر معلوم کر لیا ہے کہ تم ورلڈ ٹریڈ سینٹر کے قرب و جوار میں موجود ہو۔ تم دونوں اپنی مرضی سے میری اس سرزمین پر آئے ہو مگر میری مرضی کے بغیر یہاں سے زندہ نہیں لوٹ سکو گے۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ امریکا کی صدارت اب تم ہی کو سونپ دی گئی ہے۔" میں نے اس کا مضحکہ اڑایا۔

"صدارت آنے جانے والی چیز ہے۔ ہم چار برس کی حکمرانی کے لیے کام کر رہے ہیں۔ بہت جلد وہ دن بھی طلوع ہوگا جب تم جیسے بدخواہوں کو اپنے سروں میں ڈالنے کے لیے ہمارے جوتوں کی دھول بھی نصیب نہیں ہوگی۔ پہ تیاریاں اسی دن......"

میرے ذہن کے کسی گوشے میں خطرے کی گھنٹی گونجنے لگی۔ وہ باتوں کو طول دے کر شاید وقت حاصل کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔ اس مہلت سے فائدہ اٹھا کر اس کا کوئی آدمی اس فون بوتھ تک پہنچ سکتا تھا۔ میں نے اچانک اس کی بات کاٹ دی۔

"اس وقت تمہارا دماغ چل رہا ہے۔ باقی باتیں پھر کبھی ہوں گی۔" میں نے ریسیور ہک سے لٹکایا، کارڈ جیب میں ڈالا اور بہت تیزی سے ٹکٹ کاؤنٹر کی طرف بڑھ گیا۔

خطرے کا احساس ہو جانے کے بعد میں جلد از جلد وہاں سے دور نکل جانا چاہتا تھا۔

پین اسٹیشن پر سب وے سے نکل کر میں سڑک پر آیا تو ہوا میں خنکی پیدا ہو چکی تھی۔ رات کے اندھیرے میں جگمگاتی روشنیوں میں سڑکوں اور عورتوں کا حسن ایک نئے انداز میں نمایاں ہو رہا تھا۔

☆☆☆

وہ نیویارک میں ہماری پہلی رات تھی۔ ویرا میری واپسی سے پہلے ہوٹل کی روم سروس کو کھانے کا آرڈر دے چکی تھی اور فلور کچن میں کھانا تیار تھا۔ میرے پہنچتے ہی روم سروس کی خوش ادا ویٹریس چمکتی ہوئی ٹرے میں کھانا لے آئی۔

ویرا میرے پہنچنے سے پہلے ڈیوٹی فری اسکاچ سے شغل کر رہی تھی۔ ویٹریس کے چلے جانے کے بعد میں خاموشی سے کھانے کی طرف متوجہ ہوا تو اس نے مجھے ٹوک دیا۔

"ایسی بے نیازی دکھانے کی کوشش ... سب کچھ ... میں پڑے تمہارے ... بات ...۔"

"کھانے کے ساتھ ... بھی جلتی رہے گی، اس وقت میرا ہاتھ نہ روکو۔ شہر کے دو چکروں میں جہاز کا کھایا پیا تک ہضم ہو چکا ہے۔" میں نے نرمی سے کہا اور بات شروع کر دی۔

ویرا کی توجہ کھانے سے زیادہ میری طرف مبذول رہی۔ سلطان شاہ کی بازیابی کے بعد وہ کہہ چکی تھی کہ آنرک نیل جیسے بکار آدمی کو باتوں میں الجھا کر اپنا الو سیدھا کرنا میرا ہی کام تھا اور اس بار نیویارک میں بھی یہی کچھ ہوا تھا کہ بہت سی ناقابل فہم باتیں اسی نے حل کی تھیں۔

پین پالازا ہوٹل سے آنرک نیل کو پہلی بار فون کرتے ہوئے میری نیت یہی کہ اسے نیویارک میں اپنی موجودگی سے آگاہ کر کے اشتعال دلایا جائے تاکہ ہمیں اس کی کسی غلطی سے فائدہ اٹھانے کا بھرپور موقع مل سکے۔ یہ اتفاق تھا کہ بات کا رخ بدل گیا اور وہ آخر تک اسی غلط فہمی میں مبتلا رہا کہ میں نیویارک میں تنہا ہوں اور ویرا کی موجودگی چھپانا چاہ رہا ہوں لیکن اس نے اپنی عیاری سے میری زبان کھلوائی ہے۔

یہ درست ہے کہ کراچی سے لندن کے راستے نیویارک پہنچنے تک ہم دونوں نے اپنی اصلیت چھپانے رکھنے کے لیے بڑے جتن کیے تھے اور کوششیں صرف اس لیے کی گئی تھیں کہ نیویارک کے کسی ہوائی اڈے پر قدم رکھتے ہی ہمارے گریبانوں پر ہاتھ نہ ڈالا جا سکے۔

ایک بار اس ملک میں گھس آنے کے بعد وہ پوشی بالکل بے مقصد ہو کر رہ گئی تھی۔ امریکی حکام کے ریکارڈ کے مطابق ہم اس ملک میں پہنچے ہی نہیں تھے، بلکہ

ہوئے ناموں اور جعلی سفری دستاویزات نے ہماری بڑی مشکل آسان کردی تھی۔ اس کے بعد میں نے صرف آئزک بیل کو اپنی موجودگی سے آگاہ کیا تھا۔

یہ بات ہر شک وشبے سے بالا تھی کہ امریکی میرے اور ویرا کے بدترین دشمن تھے اور کھل کر آئزک بیل کا ساتھ دے رہے تھے۔ سلطان شاہ کے اغوا میں شرمناک ناکامی کے بعد ان کے مداخلت زدہ رویے میں شدت پیدا ہونے کے تمام تر امکانات موجود تھے مگر مجھے پورا یقین تھا کہ محض آئزک بیل کا بیان امریکی حکام کو یہ باور نہیں کرا سکے گا کہ ہم سلطان شاہ والے ڈرامے کی تکمیل کے اگلے ہی دن خودکشی کے ارادے سے نیویارک آپہنچے تھے۔ کسی بڑے مقصد سے عاری سرکاری اہل کار ایسی دیدہ دلیری کا تصور بھی نہیں کر سکتے تھے۔

ان کی دوسری اور سب سے بڑی مجبوری یہ تھی کہ ان کے پاس ویرا کی پرانی تصاویر موجود تھیں جبکہ میرا کوئی ریکارڈ نہیں تھا۔ ویرا نے خود کو اس حد تک بدل لیا تھا کہ پرانی تصاویر دیکھ کر اسے پہچاننا ممکن نہیں رہا تھا۔ ان کا کام ناممکن نہیں تو بے حد دشوار ضرور تھا۔

ویرا شروع سے آخر تک میری ہر رائے سے متفق تھی کیونکہ اس میں اس کی سوچ اور مشورے بھی شامل رہے تھے۔ گفتگو کے پرپیچ مکالموں سے وہ خاصی محظوظ ہوئی اور دیر تک ہنستی رہی۔

"اب ایک احتیاط کرنی ہوگی۔" سب کچھ سن لینے کے بعد ویرا نے کہا۔ "اگر اس سے بات کرنے کی ضرورت پڑ جائے تو بھول کر میرے اور اپنے اصل ناموں کا اعتراف نہ کرنا۔ اپنے انکشاف کے توثیق کے لیے وہ تمہاری گفتگو ریکارڈ کر کے بھی کچھ نہ کر سکے گا۔"

"لیکن اب تمہیں کام کرنا پڑے گا۔ اس کے فون نمبر کے سہارے اس کا پتا معلوم کرنا تمہارے ذمے ہے۔ اس بارے میں، میں بالکل بے بس ہوں۔"

"اگر وہ اس کا نان ڈائریکٹری اور ذاتی فون ہے تو پتا ملنا بہت دشوار ہے۔ ایسے صارفین کے کوائف کمپنی کے اعلیٰ افسران کی تحویل میں ہوتے ہیں۔ ان کی خدمات تک رسائی ممکن نہیں۔"

"میری دھمکی کے بعد وہ کمپنی سے رجوع کرے گا اور اب وہ بھی ضرورت سے زیادہ محتاط ہو جائیں گے۔" میں نے مایوسانہ لہجے میں کہا۔

"مایوسی کی ضرورت نہیں۔ یہ نہ بھولو کہ ہم بدری ناتھ کے ایما پر یہاں آئے ہیں اور وہ ڈیلز اسٹارز کا مہمان ہے۔ ہمیں اس سے بھی مدد ملتی رہے گی۔"

"بدری ناتھ کا کوئی سراغ ملنے تک مجھے شیام سے رابطہ رکھنا پڑے گا۔ بدری نے شاید اسے بریف کر دیا تھا، اس وجہ سے اس بے چارے نے مجھ سے ہوٹل کا نمبر تک نہیں مانگا۔"

"تم اس کی خیر خبر رکھو۔ میں آج رات جائزہ لیتی ہوں کہ میں کیا کر سکتی ہوں۔"

"میرا مشورہ ہے کہ آج آوارہ گردی کا ارادہ ملتوی کر دو۔ آئزک بیل کے آدمی دہشت زدہ بھیڑیوں کی طرح شہر کی تفریح گاہوں میں ہماری بو سونگھتے پھر رہے ہوں گے۔"

"فکر نہ کرو۔ وہ مجھے نہیں سونگھ سکیں گے۔" وہ ہنس کر بولی۔ "اس وقت ہم بالکل غیر مسلح ہیں۔ ہماری پہلی ضرورت چند ہتھیاروں کی ہے۔ ٹائمز اسکوائر اور راک فیلر سینٹر کے درمیان چند ٹھکانے ایسے ہیں جہاں سے کچھ نہ کچھ ہاتھ آ سکتا ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم کراچی والوں سے بات نہیں کرو گی؟" میں نے پوچھا۔

"تم بھی کوشش کر کے دیکھ لو، ناکامی ہوگی۔ تمہاری غیر حاضری میں، میں دسیوں مرتبہ کوشش کر چکی ہوں مگر پاکستان کا کوڈ ملاتے ہی لائن ڈراپ ہو جاتی ہے۔ شاید اس وقت بیرونی ارتباط سے پاکستان کا مواصلاتی رابطہ کٹا ہوا ہے۔"

ہم کراچی سے لندن پہنچے تو ہمارا دو دن اضافی گھنٹوں کی طوالت اختیار کر گیا۔ لندن سے نیویارک پہنچنے پر وقت کے فرق کی وجہ سے وہ دن اٹھائیس گھنٹوں پر محیط ہونے والا تھا۔

اپنی حد سے بڑھی ہوئی اشتہا کی وجہ سے مجھے محسوس ہو رہا تھا کہ ہم بہت دیر سے کھانا کھا رہے تھے لیکن مقامی

وقت کے مطابق ہماری گھڑیوں نے صرف ساڑھے آٹھ بجائے تھے۔

کھانا ختم کرتے ہی دیرا نے باہر جانے کی تیاریاں شروع کردیں۔ میں نے ایک مرتبہ پھر اسے روکنے کی کوشش کی لیکن وہ ہر قیمت پر باہر جانے کا فیصلہ کر چکی تھی۔

میں نے دل ہی دل میں خیر و عافیت کے ساتھ واپسی کی دعائیں مانگتے ہوئے اسے رخصت کیا۔ جاتے جاتے اس نے مجھے مشورہ دیا کہ میں اس کا انتظار نہ کروں۔ نیند آنے پر بے فکر ہو کر سو جاؤں۔ واپسی پر وہ نیچے سے انٹر کام پر مجھے خود ہی جگا لے گی۔

میں اسے دو مرتبہ کمرے میں چھوڑ کر باہر گیا اور دونوں بار خوش تھا، وہ مجھے اکیلا چھوڑ کر چلی گئی تو میں اندر تک سے ناخوش تھا۔ میں سگریٹ سلگا کر بستر پر دراز ہو گیا اور ٹیلی وژن دیکھنے لگا۔

اس وقت اسکرین پر موسیقی کا کوئی بے ہنگم پروگرام آرہا تھا۔ مجھے کیبل ٹی وی کا خیال آیا اور میں نے چینل بدل دیا۔ اسکرین پر رومانی فلم نمودار ہوگئی جس میں ناشائستہ مناظر کی بہتات تھی۔ درمیانی وقفے میں ایک سلائیڈ دکھائی گئی جس میں مژدہ دیا گیا تھا کہ دس بجے کے بعد اس چینل پر صرف بالغوں کے لیے پروگرام پیش کیے جائیں گے۔

میں چکرا کر رہ گیا۔ میری دانست میں وہ فلم بھی صرف بہت زیادہ بالغوں کے لیے موزوں تھی۔ پتا نہیں دس بجے کے بعد وہ ابلاغ کے اس وسیلے سے چار دیواریوں میں کون سا زہر اتارنے والے تھے۔

میں نے اکتا کر ٹی وی بند کیا اور جیکٹ پہن کر کمرا چھوڑ دیا۔

ہوٹل سے باہر آ کر میں نے محسوس کیا کہ ہر طرف روشنیاں پھیلی ہونے کے باوجود اس وقت بلند عمارتوں کے زیر سایہ فٹ پاتھوں پر راہ گیروں کی تعداد نہ ہونے کے برابر رہ گئی تھی۔ یہ اندازہ مجھے پہلے ہی ہو چکا تھا کہ نیویارک میں اسلام آباد کی طرح سڑکوں کے رخ پر دکانیں اور بازار بنانے کا رواج نہیں تھا۔ تمام تر دکانیں اور بڑے اسٹور گھوڑے کی نعل کی شکل میں بنے ہوئے شاپنگ مالز کے اندرونی حصوں میں واقع تھے۔ ان وسیع تجارتی عمارتوں کے درمیانی حصے گاہکوں کی گاڑیوں کی پارکنگ کے لیے مخصوص تھے۔

ایک بڑے اور گنجان آباد شہر کے راستوں پر راہ گیروں کا وہ قحط مجھے خوف آور سا محسوس ہونے لگا۔ یہ مجھے بعد میں پتا چلا کہ مین ہٹن میں ۳۴ ویں اسٹریٹ شہر کے مرکزی حصے کی آخری سڑک اور جنوبی حصے کی پہلی سڑک شمار کی جاتی تھی۔ اسی وجہ سے شام ڈھلتے وہاں سناٹا ہو جاتا تھا اور ساری رونقیں ٹائمز اسکوائر اور اس کے گرد و نواح میں پھیلے ہوئے مرکزی بازاروں اور تفریح گاہوں میں منتقل ہو جاتی تھیں۔ بعض محتاط شہری رات گئے ادھر سے پیدل گزرنا بھی خطرناک سمجھتے تھے۔

نیویارک میں پہنچے بغیر اس بھرے پرے شہر میں لوٹ مار اور رہزنی کے واقعات کو سمجھنا محال ہوتا ہے۔ وہاں کے طرز تعمیر اور بود و باش کے قرینوں کو دیکھ کر بات سمجھ میں آجاتی ہے کہ وہ شہر بناتے ہوئے چوروں اچکوں اور رہزنوں کی سہولت کا خاص خیال رکھا گیا ہے۔

کمرے سے باہر نکلتے ہوئے میں نے سوچا تھا کہ کسی پبلک بوتھ سے کراچی فون کروں گا۔ آرنک بیلی سے ہونے والی گفتگو کے بعد حفظ ماتقدم کے طور پر یہ ضروری تھا کہ ہوٹل کی حدود میں پاکستان سے اپنے گھر سے رابطہ کو صیغۂ راز میں رکھا جائے۔

ہوٹل سے ذرا دور مجھے ایک بوتھ مل گیا۔ میں نے نمبر ملانے سے پہلے اول خان کے دفتر کا نمبر ملایا اور لائن ڈراپ ہوئے بغیر سلسلہ مل گیا۔

ریسیور اٹھانے والا اول خان تھا۔ میری آواز سنتے ہی وہ کھل اٹھا۔

”مجھے یقین تھا کہ تم امریکا پہنچتے ہی مجھے فون کرو گے۔ کل مجھے تمہارا پیغام مل گیا تھا۔“

”تمہارے لیے وہ کل کا پیغام ہوگا۔ میرے لیے وہ آج صبح کی بات ہے اور ابھی تک رات نے پوری طرح ڈیرے نہیں ڈالے ہیں۔“ میں نے چڑانے والے انداز میں کہا۔

ہنسی کے ساتھ اس کی آواز ابھری ”فکر کرنے کی

ضرورت نہیں۔ واپسی کے سفر میں وقت کی یہ ساری کمی بیشی برابر ہو جائے گی۔ انقرہ میں جو کچھ ہوا ہے، اس پر یہاں سب دنگ ہیں۔ سمجھ میں نہیں آرہا کہ پانسا کیسے پلٹ گیا۔ میں اس بارے میں تم سے بات کرنے کو ترسا ہوا ہوں۔"

وہ اس کا استفہامیہ فقرہ تھا۔ میں نے جواب دیا
"میں ایک ویران سڑک کے پبلک بوتھ سے بات کر رہا ہوں۔ اگر کوئی اچکا پستول سمیت یہاں نہ گھس آیا تو عافیت ہی عافیت رہے گی۔ تم اطمینان سے اپنے دل کی بھڑاس نکال سکتے ہو۔"

"سلطان شاہ کی حالت بہت خراب ہے مگر وہ خطرے سے....." اس نے سنی سنائی بات دہرانے کی کوشش کی مگر میں نے اس کی بات کاٹ دی۔

"اس بارے میں ایوب آغا سے میری بات ہو چکی ہے۔ اسے صرف آرام درکار ہے۔"

"آغا نے مجھے بتایا تھا کہ تم اس سے بات کرنے کے لیے بے چین تھے۔ میں نے آج صبح سلطان شاہ سے بات کی ہے۔ وہ حیران ہے کہ اس میں اتنی ہمت اور قوت کہاں سے عود کر آئی کہ وہ اپنے اغوا کنندگان کو طیارے سمیت اغوا کر کے قبرص لے گیا۔ اسے وہ واقعات ایک بھولے خواب کی طرح یاد ہیں۔"

"اصل واقعات کیا تھے؟ وہ تابوت سے باہر کیسے نکلا تھا؟" میں نے بے چینی سے پوچھا۔

"اسے کوئی خواب آور انجکشن دیا گیا تھا۔ اسے ہوش آیا تو وہ تابوت میں ایک جمی ہوئی لاش کے ساتھ بند تھا۔ اس کا سارا بدن پھوڑے کی طرح دکھ رہا تھا، ذہن دھندلایا ہوا تھا اور برف کی سردی اس کی ہڈیوں میں سرایت کر رہی تھی۔ اسے کچھ پتا نہیں تھا کہ وہ کہاں ہے؟ وہ بہت دیر تک یوں ہی تابوت میں پڑا رہا۔ اس کا خیال ہے کہ وہ اپنے دشمنوں کے اندازے سے پہلے ہوش میں آگیا تھا۔"

"یہ سب باتیں ہم آسانی سے تصور میں لا سکتے ہیں۔ اصل کھیل کب شروع ہوا؟"

"کسی نے اسے باہر نکالنے کے لیے تابوت کا ڈھکن کھولا تھا۔" اول خان بتانے لگا "سلطان شاہ آنکھیں موند کر اپنی ساری توتیں مجتمع کرنے لگا۔ اس شخص نے جھک کر جوں ہی سلطان شاہ کی کمر کے نیچے ہاتھ ڈالا، اس نے اپنے شکار کی گردن پوری قوت سے دبوچ لی۔ اسے کچھ یاد نہیں کہ اس نے کس طرح اپنے حریف کو کوئی آواز نکالنے کا موقع دیے بغیر اس کی بھری ہوئی کلاشنکوف چھینی اور تابوت سے نکل کر اسے اپنے نشانے پر لے لیا۔ اس وقت پہلی بار اسے علم ہوا کہ وہ ایک طیارے میں محو پرواز ہے۔ اس کے بعد اس پر جنون کی کیفیت طاری ہوگئی اور وہ اپنے شکار کو مارتا ہوا کاک پٹ کی طرف لے گیا۔"

اول خان سانس لینے کے لیے رکا مگر میری دانست میں پوری تفصیل سامنے آچکی تھی۔

طیارے میں اس وقت کل چھ نفوس موجود تھے۔ ایک کو سلطان شاہ نے کلاشنکوف کے دہانے پر لیا ہوا تھا۔ دو جہاز کے کاک پٹ میں پھنسے ہوئے تھے۔ بقیہ دو افراد مسلح ہونے کے باوجود بے بس تھے۔ ان کی کسی بھی مزاحمت کی صورت میں ان کا ایک ساتھی مارا جاتا پھر بھٹکی ہوئی کوئی بھی گولی ہزاروں میٹر کی بلندی پر اڑتے ہوئے جہاز کو آتشیں گولے میں بدل کر تباہ کر دیتی۔

وہ سب سلطان شاہ کی زندہ رہنے کی شدید ترین خواہش کا ناقابل یقین کارنامہ تھا۔

"اس نے جو کام دکھایا ہے اس پر اسے جو اعزاز دیا جائے، کم ہوگا۔" میں نے اول خان کو مزید تفصیل میں جانے سے روکنے کے لیے کہا۔ "وہ واقعی شیر دل آدمی ہے۔"

"اس نے سب کچھ کر ڈالا۔ ان پانچوں کو باری باری مار ڈالنے کے بعد وہ خودکشی کرنے کا پختہ ارادہ کر چکا تھا۔ اس کے سوا دوسرا کوئی انجام اس کے سامنے نہیں تھا مگر پھر راہ نکل آئی۔ وہ آخر تک یہ سمجھتا رہا کہ انقرہ کے بجائے وہ اسے کہیں اور لے جا رہے ہیں۔"

"تم نے اسے میری تشویش سے ضرور آگاہ کر دیا ہوگا؟" میں نے پوچھا۔

اس کی ہلکی سی ہنسی کی آواز آئی پھر وہ بولا "تمہاری کوششوں کے ذکر کے بغیر ہر بات ادھوری تھی۔ میں اب بھی یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ اکثر نے اسے قبرص سے

اطفر وہ لے جا کر کیسے آزاد کر دیا۔"

"انڈ می بلیک مینلنگ۔" میں نے سپاٹ آواز میں کہا" اس کی دی ہوئی دھمکیوں کو میں نے اسی پر الٹ دیا۔ میرے لیے وہ بہت مشکل مرحلہ تھا مگر اسے ہار ماننی ہی پڑی۔"

"سلطان شاہ کو آزادی دلا کر اب تم خود اس کے نشانے پر جا پہنچے ہو۔"

"اس کی سرکوبی کے لیے یہاں آنا ناگزیر تھا۔ وہ ابھی تک قلعے میں بیٹھ کر اپنے مہرے چلوا رہا ہے۔ اب اسے میدان میں اترنا پڑے گا۔ تمہیں یہ سن کر خوشی ہوگی کہ آج میں نے دوبارہ اس سے بات کی ہے۔"

"میرے لیے یہ خوشی کی نہیں، صدمے کی بات ہے۔ تم بہت تیز جا رہے ہو۔ ابھی اس کے زخم تازہ ہیں۔ تمہیں چند روز کے لیے خاموش رہنا چاہیے تھا۔ یہاں غزالہ تمہاری فکر میں گھلی جا رہی ہے۔ پل پل تمہاری خیر کی دعائیں مانگتی ہے اور تمہیں اپنی ذرا بھی پروا نہیں ہے۔"

"میرے پیار کے ساتھ اسے بتا دینا کہ میں خود جلد از جلد لوٹنا چاہ رہا ہوں۔ میں نے ابھی تک انتظار میں ایک لمحہ نہیں گنوایا۔ بدری اپنا انتقامی مشن خود پورا کرتا رہے گا۔ میرا اور دریا کا نشانہ صرف ایک ہے۔ جس دن اسلحق کی گھنٹی بج گئی، میں لوٹ آؤں گا۔"

"یہاں ہم سب اس مبارک دن کے منتظر رہیں گے۔ ہماری دعائیں تمہارے ساتھ ہیں۔"

اول خان کے آخری فقرے پر مجھے دریا کا خیال آ گیا۔ وہ بالکل یکہ و تنہا نیو پارک کی ان تفریح گاہوں کی طرف گئی تھی جہاں شہر بھر کے بدمعاشوں اور مجرموں کی کمین گاہیں ہو سکتی تھیں۔

اس نے ادھر جانے کا ارادہ کیا تو میں نے دور رہ کر اس پر نظر رکھنے کی بات چھیڑی تھی۔ تھوڑی سی بحث کے بعد اس نے آمادگی کا اظہار کیا تھا۔ کچھ دیر پہلے وہ گئی تو میں یہ بات سرے سے بھول بیٹھا۔ وہ اکیلی تھی۔ اگر اسے وہاں کوئی مشکل پیش آ جاتی تو میرے پاس ایسا کوئی ذریعہ بھی نہیں تھا کہ مجھے کوئی اچھی بری خبر مل جاتی۔ میرا دل مجھے ملامت کرنے لگا۔

"میرے ہوٹل کا فون نمبر لکھ لو لیکن اشد ضرورت کے بغیر وہاں فون نہ کرنا۔" میں نے اول خان سے اپنی بات چیت کو اختتام تک پہنچاتے ہوئے کہا "میں خود ہی رابطہ کرتا رہوں گا۔"

میں نے اول خان کو فون اور کمرے کا نمبر بتا کر کال ختم کر دی۔

دریا کا دھیان آتے ہی میرے دل میں ایک بے نام سی اضطرابی کیفیت پیدا ہو چکی تھی۔ رہ رہ کر مجھے وہم ہو رہا تھا کہ وہ کسی دشواری میں گھر چکی ہے۔

وہ ایک بڑا شہر تھا۔ اس کے بے شمار بھری پری تفریح گاہوں میں کسی کا کھوج لگانا سرے سے ممکن ہی نہیں تھا۔ میں سگریٹ پھونکتا ہوا جین پلازا کی طرف واپس آ گیا۔

اس وقت پورے نیو پارک میں میرا صرف دو افراد سے رابطہ ہو سکتا تھا۔ ان میں سے ایک میرا ازلی دشمن تھا اور دوسرا اکلوتا بہی خواہ۔

تنہائی میں پڑے پڑے سوچنے اور کڑھتے رہنے کے بجائے میں نے شیام ناتھ سے بات کر کے اپنے دل کا غبار ہلکا کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ وہ شہر میں ہوٹل چلا رہا تھا اس لیے اس سے رات گئے بھی اس کے نمبر پر بات کرنے میں کوئی حرج نہیں تھا۔

"اچھا ہوا کہ تم نے دوبارہ فون کر لیا۔" میری آواز سنتے ہی وہ چہکنے لگا۔ اس کے لہجے سے معلوم ہو رہا تھا کہ شام کے مقابلے میں اس وقت وہ زیادہ سرور میں تھا۔

"کیوں؟ کیا میرے لیے کوئی اچھی خبر آ گئی ہے؟" میں نے اپنی آزردگی کو چھپا کر سنوفی سے پوچھا۔

"اچھی خبریں ہر شام ہی بن سنور کر اپنی کوٹھریوں سے یہاں کے بازاروں میں آ جاتی ہیں۔ ان کے لیے انتظار نہیں کرنا پڑتا۔ میرے ساتھ تھوڑی دیر بیٹھتے تو میں تمہیں بہت سی گر کی باتیں بتا سکتا تھا۔"

"وہ پھر کسی وقت آ کر سن لوں گا۔ اس وقت یہ بتا دو کہ میرے فون نے تمہیں خوش کیسے کر دیا؟"

"تم لوگوں کی ساری باتیں اپنی سمجھ سے باہر ہیں۔ بدری میرا گھر چھوڑ کر کسی اور کے گھر جھک مار رہا ہے۔ تمہارا اتا پتا پوچھنے پر پابندی ہے۔ میں سوچ رہا تھا کہ تم کو

کیسے پکڑو گے۔"
وہ اصل موضوع سے بھٹک رہا تھا۔ اپنی جھلاہٹ پر قابو پاتے ہوئے میں نے تحمل سے پوچھا "تمہیں پکڑنے کی کیا ضرورت پیش آ گئی تھی؟"
"بدری کا فون آیا تھا۔ وہ صبح دس بجے میرے پاس آئے گا۔ اس نے تم کو بھی بلایا ہے۔ اب یہ بتاؤ کہ تمہارا فون نہ آتا تو میں تمہیں یہ پیغام کیسے دے سکتا تھا؟ وہ آتا تو میرے سر پر سوار ہو جاتا اور شکوے شروع کر دیتا۔ یہ نخرے بس یاری نبھانے کے لیے اٹھاتا ہوں۔"
"تمہارے پاس اس کا فون نمبر بھی نہیں ہے؟" میں نے بے چینی سے سوال کیا۔
"اس کا ہے نہ تمہارا۔ اتنی یاری اور رشتے داری نبھانے کی ذمہ داری جب دوسرے پر ہو تو یہی کرنا ہوتا ہے۔" اس نے اپنی ترنگ میں کہا۔
"تمہارے پاس اس کا فون کس وقت آیا تھا؟" میں نے کچھ سوچتے ہوئے پوچھا۔
"بس ابھی تھوڑی دیر پہلے کی بات ہے۔ میں سوچ ہی رہا تھا کہ تمہارا فون آ گیا۔"
"میں کوشش کروں گا کہ صبح دس بجے تک تمہارے پاس آ جاؤں۔ اس وقت تم کہاں ملو گے۔" میں نے وہ قصہ وہیں ختم کرنا چاہا۔
"اکیلا آدمی بہت سے بکھیڑوں سے آزاد ہوتا ہے۔ اپنی بھی یہی سوچ ہے۔ ہوٹل کے پیچھے ایک چھوٹے کمرے میں سو جاتا ہوں۔ میرے لیے تمہیں کہیں بھٹکنا نہیں پڑے گا۔"
"اب ذرا یہ بتاؤ کہ تمہارے شہر کی تفریح گاہیں کس علاقے میں واقع ہیں؟" میں نے وہ سوال سوچ سمجھ کر کیا تھا تاکہ وہ میری بے خبری پر چڑ کر ایک ہی بار سب کچھ بتاتا چلا جائے۔
یہی ہوا۔ وہ ہلکی سی استہزائیہ ہنسی کے ساتھ بولا "اس وقت تم نیو یارک کے دل میں بیٹھے ہوئے ہو۔ یہ خود ایک بڑا شہر ہے اور اس کی تفریح گاہیں بھی ہر طرف پھیلی ہوئی ہیں۔ میرے ہوٹل سے ذرا آگے بڑھو گے تو ایک نئی دنیا کو اپنا منتظر پاؤ گے۔"

"تم مصروف آدمی ہو۔ میں سوچ رہا تھا کہ کسی وقت تمہارے ساتھ ان سب کو دیکھ ڈالو۔ سیر و تفریح بعد میں ہوتی رہے گی۔"
"یہ نیک کام تمہیں خود ہی کرنا ہوگا۔ وہاں سارا مزہ پیدل دھکے کھانے میں ہے۔ گاڑی میں بیٹھ کر ہوا کے جھونکے کی طرح گزر گئے تو سب کچھ آپس میں گڈمڈ ہو جائے گا۔ تم مہینے بھر بھی اپنی راتیں اس دنیا میں گزارو تو ہر رات اس کا نیا روپ دیکھو گے۔ اس وجہ سے مین ہٹن کا ڈاؤن ٹاؤن رومان اور امنگوں کا زرخیز خطہ کہلاتا ہے۔"
ان نکات کا اندازہ مجھے بھی تھا لیکن میرے اندازے کے مقابلے میں اس کی رائے زیادہ مستند تھی۔ میں ساری رات جاگنے کے باوجود اس کا سراغ نہیں لگا سکتا تھا۔
ادھر ادھر کی چند باتوں کے بعد میں نے فون بند کر دیا۔
میں کمرے میں اکیلا تھا۔ سفر اور پھر بھاگ دوڑ کی وجہ سے تکان کا غلبہ تھا لیکن نیند میری آنکھوں سے کوسوں دور تھی۔ دریا کی واپسی کے انتظار میں، میں بستر پر پڑا بے چینی سے کروٹیں بدلتا رہا۔ جب بڑھتا ہوا اعصابی تناؤ میری برداشت سے باہر ہونے لگا تو میں نے دریا کی کھولی ہوئی بوتل سنبھالی اور پورے اہتمام کے ساتھ ٹیلی وژن کے سامنے بیٹھ گیا۔
بے کار رہ کر پریشان کن خیالات میں گھرے رہنے سے بہتر تھا کہ میں کسی طرح خود کو مصروف رکھوں۔
ٹیلی وژن پر کچھ دیر بعد خبروں کا سلسلہ شروع ہوا۔ مقبول احمد نامی ٹیکسی ڈرائیور کے قتل کی خبر چوتھے نمبر پر تھی۔
نیو آرک ایئرپورٹ سے باہر میں نے اسے دور سے دیکھا تھا لیکن جب اس کے بے جان چہرے کا کلوز اپ دکھایا گیا تو مجھے اسے پہچاننے میں ایک لمحے کی بھی تاخیر نہیں ہوئی۔ پتا نہیں وہ کس گھرانے کا کفیل اور سہارا تھا۔ پردیس میں آسانی سے دولت بٹورنے کی ہوس میں وہ بے دردی سے مار ڈالا گیا تھا۔ اس کے سینے کے اکلوتے زخم سے بہنے والے خون نے ٹیکسی کی ڈرائیونگ سیٹ سے

پائیدان تک کو خون میں لت پت کر دیا تھا۔ جرم سے نفرت کو ابھارنے کے لیے خبر کے ساتھ وہ مناظر دیر تک برقرار رہے پھر منظر بدل گیا۔

ویرا کے بعد اس قتل کی تصدیق بلیک ویڈو اور آتزک بتل نے بھی کی تھی مگر اپنی آنکھوں سے سب کچھ دیکھنے کے بعد میں مزید افسردہ ہوئے بغیر نہ رہ سکا۔

لندن میں، میں نے جیمو چنڈت کو اسی کے بے آواز بارودی ہتھیار سے ختم کر کے اپنی آمد کا اعلان کیا تھا۔ نیو یارک میں آتزک بتل کے گرگوں نے مقتولوں کا خون بہا کر میرا استقبال کیا تھا۔

اسکاچ اپنے اثرات کے اعتبار سے میرے لیے کبھی بھی اشتعال آور ثابت نہیں ہوئی تھی۔ اپنے لیے میں نے اسے ہمیشہ مسکن پایا تھا اور اس وقت ٹیلی وژن پروگرام بھی کچھ خواب آور تھا۔ شروع سے جو چینل جاری تھا، بس وہی چلتا رہا۔ کیبل ٹی وی کے بالغوں والے پروگرام کے خوف سے میں نے چینل بدلنے کی کوشش نہیں کی۔ وقت گزرنے کے ساتھ ویرا کے بارے میں میری فکر مندی تشویش میں بدلنے لگی تھی۔

وہ قیامت کی گھڑیاں تھیں جو میں نے چین پلازا کی پانچویں منزل کے کمرے میں محبوس ہو کر گزار دیں۔ ڈھائی بجے فون کی گھنٹی بجی تو میں نے ویرا کی آواز سننے کی امید میں ریسیور اٹھایا۔

وہ ہوٹل کی لابی سے مجھے اپنی آمد کی اطلاع دے رہی تھی۔ میں کرسی میں تن کر بیٹھ گیا۔

واپسی پر اس نے [illegible] تھی۔ اسے [illegible] ہو گیا۔ اس نے اپنا ہینڈ بیگ [illegible] پھینکا، میرے گلاس سے ایک بڑا گھونٹ لیا اور باتھ روم میں غائب ہو گئی۔ میں نے اپنا گلاس خالی کیا اور ٹیلی وژن سمیت روشنیاں گل کر کے بستر پر دراز ہو گیا۔

ویرا کی واپسی خاصی دیر میں ہوئی۔ کمرے میں اندھیرا پھیلا ہوا دیکھ کر اس نے حیرت ضرور ظاہر کی لیکن کوئی بلب روشن نہیں کیا۔ اپنا پرس بستر سے ہٹا کر خود بھی دراز ہو گئی۔

"کچھ ناراض معلوم ہو رہے ہو؟ تم نے یہ بھی نہیں پوچھا کہ میں کیا جھک مار کر آ رہی ہوں۔" چند منٹ کی خاموشی کے بعد اس نے دھیمی آواز میں شکوہ کیا۔

"شہر تمہارا دیکھا بھالا ضرور ہے مگر یہاں کے لوگ تمہارے لیے بدلے ہوئے ہیں۔ مجھے اندازہ ہے کہ تم نے یہ رات کٹی ہوئی آوارہ پتنگ کی طرح در بدر بھٹکتے ہوئے گزاری ہو گی۔"

"بڑی حد تک تم ٹھیک ہی کہہ رہے ہو۔ آتزک بتل بہت جابر اور سفاک منتظم ہے۔ ہر اڈے اور جوئے خانے میں اس کے آدمی بکھرے ہوئے ہیں۔ وان ہلمیڈا کی موت کے بعد اس نے ہر ایسے آدمی کو نکال باہر کیا ہے جو بھی لائید کا ذکر ادب اور احترام سے کرتا تھا۔"

"اب وہ چھوٹی حد بھی بیان کر ڈالو جس سے میں لاعلم ہوں۔"

"میں اعشاریہ تین آٹھ کا پستول اور ایک ریوالور حاصل کرنے میں کامیاب ہو گئی۔ وہ دونوں ہتھیار میرے وینٹی بیگ میں موجود ہیں۔"

"انہیں احتیاط سے کہیں چھپا دو۔ اب باقی باتیں صبح سویرے ہوں گی۔"

اسے دیکھ کر میرے ذہن پر سے دباؤ ختم ہو چکا تھا اور نیند پوری شدت سے حملہ آور ہو رہی تھی۔ میں نے اول خان اور بدروی ناتھ کا ذکر صبح کے لیے ملتوی [illegible] کی طرف کروٹ [illegible] لی۔

ویرا باتھ روم [illegible] نکلے ہوئے دروازے سے آنے والی [illegible] روشنی میں کچھ دیر کھٹ پٹ کرتی رہی اور میں اپنے ذہن کو آزاد کرتے ہوئے نیند کی گہری وادیوں میں ڈوبتا چلا گیا۔

ویرا یقینی طور پر میرے بعد سوئی تھی مگر صبح وہ مجھ سے پہلے بیدار ہو کر ناشتے کے لیے پوری طرح تیار ہو چکی تھی۔ اس نے دانستہ مجھے بیدار کرنے کی کوشش نہیں کی تھی لیکن کمرے میں دانستہ پرشور آوازیں پیدا کر کے مجھے بستر چھوڑنے پر مجبور کر دیا تھا۔

میں جتنی دیر میں تازہ دم اور تیار ہو کر باتھ روم سے لوٹا اتنی دیر میں ویرا ناشتا منگوا چکی تھی۔

"رات کو میں نے تمہاری نیند خراب نہیں کی۔ اب بتاؤ کہ تمہارے پاس کیا خبریں ہیں؟" میرے بیٹھتے ہی اس نے جارحانہ لہجے میں اپنا مطالبہ پیش کر دیا۔

میرا اسے بے خبر رکھنے کا کوئی ارادہ نہیں تھا۔ اسے فوراً بتا دیا کہ دس بجے مجھے بدری ناتھ سے ملاقات کے لیے شیام کے ہوٹل پہنچنا تھا۔

وہ اس جلسے کے پورے پس منظر سے ناواقف تھی۔ اس کے استفسار پر مجھے وضاحت کرنی پڑی کہ میری اتفاقی فون کال اس ملاقات کا بہانہ بنی تھی ورنہ معاملہ آگے نکل جاتا۔

"بدری کو بھی یہاں آئے زیادہ وقت نہیں ہوا پھر وہ اتنی عجلت میں تم سے کیوں ملنا چاہ رہا ہے؟" اس نے چائے بناتے ہوئے پرتشویش لہجے میں پوچھا۔

"یہ اس سے مل کر ہی معلوم ہو سکے گا۔ میں خود اس ملاقات کو غیر معمولی اہمیت دے رہا ہوں۔" میں نے پوری ایمان داری سے کہا "ہو سکتا ہے کہ وہ کوئی اہم اطلاع حاصل کر چکا ہو۔"

"تمہاری طرح وہ بھی تیز رفتاری سے کام لے رہا ہے۔ اب میں محسوس کر رہی ہوں کہ یہاں پوری طرح جمائے بغیر آرک بجل کو چھیڑ کر ہم نے غیر ضروری مشکلات کو دعوت دی ہے۔"

"بدری ناتھ کے بارے میں تم کیا خطرہ محسوس کر رہی ہو؟" میں نے پوچھا۔

"وہ را کا ایک تجربہ کار سیکرٹ ایجنٹ ضرور ہے لیکن ابھی وہ یہاں والوں کے طریقہ کار سے بے خبر ہے۔ اگر وہ اسی بے خبری میں آرک بجل کے کسی آدمی کو اپنے پیچھے لگا کر شیام کے ہوٹل تک لے آیا تو تم سوچ سکتے ہو کہ تم دونوں کا کیا بنے گا۔"

"خطرہ ضرور ہے مگر پھر بھی میں اس سے ملنے جاؤں گا۔ اگر تمہارا خدشہ درست ثابت ہوا تو بھی مجھے نہیں پہچانا جا سکے گا۔ ان لوگوں کے لیے میں صرف ایک نام ہوں۔"

"مگر تم مشتبہ ضرور سمجھ لیے جاؤ گے۔ یہ رونمائی آگے چل کر تمہارے لیے مسائل پیدا کر دے گی۔" وہ براہ راست کوئی مطالبہ کیے بغیر مجھے روکنے کی کوشش کر رہی تھی۔

میرے پاس کچھ وقت باقی تھا۔ ریما سے تکرار ہوتی رہی۔ وہ اپنے موقف پر اڑی ہوئی تھی۔ میں اپنی ضد پر قائم تھا۔ مجبور ہو کر اس نے ہار مان لی۔

میں نے اسے وہ باتیں بتا دیں جو سلطان شاہ کی مہم جوئی کے بارے میں ارل خان کے ذریعے میرے علم میں آئی تھیں۔ اسے یہ جان کر خوشی ہوئی۔ ابتدائی دہشت اور صدمے سے قدرے سنبھلنے کے بعد وہ کسی سے بات کرنے کے قابل ہو چکا تھا۔

چلتے چلتے ریما نے بھرے ہوئے چیمبر کے ساتھ ریوالور میرے حوالے کر دیا۔ میں نے الٹ پلٹ کر اس کا جائزہ لیا اور بھانپ لیا کہ وہ نیا نہیں تھا۔

سیفٹی کیچ چیک کر کے میں نے پستول کوٹ کی اندرونی جیب میں رکھا تو اس نے مسکرا کر کہا "تم نے اس پر کوئی تبصرہ نہیں کیا؟"

"چوری کا معلوم ہوتا ہے۔"

"چوری کا نہیں ہے لیکن استعمال شدہ ضرور ہے۔ قمار خانوں میں لمبا جوا کھیلنے والے جب بری طرح ہارنے لگتے ہیں تو کھویا ہوا مال واپس کھینچنے کی امید پر تن کے کپڑوں کے سوا سب کچھ ہارنے چلے جاتے ہیں۔ میں نے دونوں ہتھیار برائے نام قیمت پر اسی طرح خریدے ہیں۔"

میں نے ہولے سے اس کی پشت پر ہاتھ رسید کیا اور اسے کمرے میں رکے رہنے کی ہدایت دے کر باہر نکل گیا۔ مسلح ہو جانے کے بعد میں خود کو زیادہ پر اعتماد محسوس کر رہا تھا۔

میں ایک بار شیام کے ہوٹل کا محل وقوع دیکھ چکا تھا۔ اس بار میں نے ٹیکسی ڈرائیور کو براہ راست پورٹ افغاریئی بس ٹرمنل چلنے کی ہدایت دے ڈالی۔

لاہوری زبان میں نمو بارک کا وہ لاری اڈا بہت مصروف اور مرکزی حیثیت کا حامل نظر آتا تھا جہاں کثرت سے مسافروں کی آمدورفت رہتی تھی۔ شیام ناتھ کے ہوٹل کے مقابلے میں وہاں کا چارہ زیادہ منتجز تھا۔ بس پکڑنے کا آرزو مند سمجھ کر ٹیکسی ڈرائیور مجھے آسانی سے فراموش

کر سکتا تھا۔

بس ٹرمنل سے شیام کے ہوٹل کے بند دروازے صاف نظر آ رہے تھے۔ اس کے قرب و جوار میں منڈلاتے ہوئے لوگوں کا تفصیلی جائزہ لینے کے لیے میں ایک بک اسٹال پر جا کھڑا ہوا۔

مقتول کے قتل کی مختصر سی خبر میں ٹیلی وژن پر دیکھ چکا تھا۔ تفصیلات کا علم اخبارات ہی سے ہو سکتا تھا۔ میں نے اسٹال سے نیو پارک ٹائمز اور نیوز لائن خرید لیے۔

ان اخبارات کی سرخیوں پر سرسری نگاہ ڈالنے کے بہانے میں نے مزید کچھ دیر تک وہاں رکے رہنے کا جواز پیدا کیا۔ جب مجھے یہ یقین ہو گیا کہ کوئی شخص شیام کے ہوٹل کی نگرانی نہیں کر رہا تو میں اپنی جگہ چھوڑ کر ہوٹل کی طرف ہو لیا۔

اس وقت میری رسٹ واچ دس بج کر سات منٹ بتا رہی تھی۔ وہ تاخیر میں نے دانستہ کی تھی تاکہ بدری ناتھ مجھ سے پہلے وہاں پہنچ جائے اور میں اندر جانے سے پہلے نگرانی کے امکانات کا جائزہ لے سکوں۔

ہوٹل کی بیرونی دیوار پر کال بیل کے ساتھ انٹرکام بھی نصب تھا۔ بٹن دبانے کے چند لمحوں بعد اسپیکر پر شیام ناتھ نے استفسار کیا۔ میری زبان سے گرنام کا لفظ ادا ہوتے ہی دروازے پر بزر بجنے لگا۔ وہ اس بات کی علامت تھی کہ برقی قفل کھولا جا چکا۔

میں دروازہ کھول کر اندر داخل ہو گیا۔ دروازہ خود بخود بند ہو کر دوبارہ مقفل ہو گیا۔

ویران اور نیم روشن ہال میں خالی میزوں اور کرسیوں کے درمیان سے گزر کر میں آخری حصے کی طرف چل دیا جہاں ایک کھلے ہوئے دروازے کے سامنے شیام سلیپنگ سوٹ میں کھڑا ہوا تھا۔

مجھ سے تپاک سے ہاتھ ملا کر وہ اس دروازے میں گھس گیا۔

صاف ستھرے ہوٹل کے برعکس وہ کمرا بہت گندہ، بے ترتیب اور تنگ تھا۔ دوہرے بیڈ پر میلے اور شکن آلود کپڑوں کا ایک ڈھیر جمع تھا۔ بدری ناتھ اسی سے ٹیک لگائے بے فکری سے بیٹھا ہوا تھا اور چیونگم سے جگالی کر رہا تھا۔

اس سے لندن میں چند روز پہلے ہی میری ملاقات ہوئی تھی لیکن وہ ایسے تپاک سے مجھ سے گلے ملا جیسے برسوں بعد مجھے دیکھ رہا ہو۔

کمرے میں موجود اکلوتی کرسی پر کیسٹ پلیئر کے ساتھ بہت سے کیسٹ بکھرے ہوئے تھے۔

"اب تم دونوں باتیں مدد آپ کرو۔ میں باتھ روم جا رہا ہوں۔" شیام ناتھ نے کسل مندانہ انداز میں انگڑائی لے کر ڈھٹائی سے کہا۔ اس نے میرے بیٹھنے کے لیے جگہ بنانے کی اخلاقی چیلنش تک نہیں کی تھی۔ میں کرسی پر پڑی ہوئی اشیا فرشی قالین پر منتقل کرنے میں مصروف ہو گیا۔

"شیام ہمیشہ سے ایسا ہی لاابالی اور بے پروا ہے۔" بدری ناتھ نے جگہ بنانے میں میری مدد کرتے ہوئے معذرت آمیز لہجے میں کہا "شادی کر لیتا تو اس کی یہ عادتیں کچھ روز میں بدل سکتی تھیں۔"

وہ کتنا ہی لاابالی اور غیر ذمے دار رہا ہو لیکن اتنا سمجھ دار ضرور تھا کہ ہم دونوں کو تنہائی میں بات کرنے کا موقع دے کر باتھ روم کے بہانے غائب ہو گیا تھا۔

"اتنے بے تکے اور ہنگامی انداز میں مل بیٹھنے کی کیا ضرورت پیش آ گئی تھی؟" کرسی صاف کر کے بیٹھنے کے بعد میں نے نیچی آواز میں بدری سے سوال کیا۔

"میں نے تم سے کہا تھا کہ میرے معاملے میں ... کا کردار لیس کراچی تک محدود تھا۔ اس سے آگے ... زیادہ ... انھوں نے سنبھالی ہے۔" اس نے ... انداز میں کہا۔

میں نے اثبات میں سر ہلا کر اس کے ... کی۔

"اس وقت میں ڈیوڈ اسٹارز کا مہمان ہوں۔ نیو پارک میں آرام کرنے کے لیے مجھے صرف دو دن دیے گئے ہیں۔ اس کے بعد مجھے کہیں اور بھیج دیا جائے گا۔"

"اور یہی بات بتانے کے لیے تم آج مجھ سے مل رہے تھے؟" میں نے پوچھا۔

"اس میں بتانے والی کوئی بات نہیں تھی۔ پچھلی رات میں نے سنا کہ رنجیت نیو پارک آ چکا ہے۔ اس خبر سے

لوگوں میں خاصی ہلچل مچی ہوئی تھی۔ معلوم ہوتا ہے کہ تم نے یہاں قدم رکھتے ہی اپنی کارروائیاں شروع کر دی ہیں۔"

"یہ تمہارا مشورہ تھا کہ میں علی شیر کے بجائے ڈیڈی بن کر ان لوگوں کو دہشت زدہ کروں۔" میں نے معصومانہ سادگی سے کہا۔ "آرزک بٹل کا نمبر تم دے ہی چکے تھے۔ رات میں نے اسے فون کر ڈالا۔"

"میں نے اندازہ لگا لیا تھا کہ یہ تمہاری ہی شرارت ہو سکتی ہے۔ تمہارے فون نے اس کو ہلا کر رکھ دیا ہوگا۔ پتا نہیں ڈیڈی سے یہ اتنے خوف زدہ کیوں ہیں؟"

"تمہارے کہنے پر میں نے اس کے لیے ڈیڈی کا نام اختیار تو کر لیا لیکن اب ڈر ہے کہ وہ مجھے اصل ڈیڈی سمجھ کر میرے خلاف اپنے وسائل داؤ پر لگا دے گا۔"

"یہ ہونا تھا اور یہی ہو رہا ہے۔" وہ رازدارانہ لہجے میں بولا۔ "تمہارے فون کے بعد سے اس کے آدمی شہر بھر میں پھیل چکے ہیں۔ وہ ڈیڈی کو ڈھونڈتے رہیں گے اور ہم دونوں بے فکری سے اپنا کام کرتے رہیں گے۔"

"تمہارے پاس آرام کے لیے صرف آج کا دن رہ گیا ہے۔ کل پتا نہیں ہم کہاں بھیج دیے جاؤ گے۔ ہمارے کام کے آغاز کا دور تک نام و نشان نہیں ہے۔ اگر ان کا ہاتھ میرے گریبان تک پہنچ گیا تو وہ مجھ ہی کو اصل ڈیڈی بنا ڈالیں گے۔ ان کا بال بھی بیکا نہ ہو سکے گا۔"

"جو لوگ میری نگاہوں میں ہیں، میں ان کے بارے میں تمہیں بریف کر سکتا ہوں۔"

"چھوٹے شکار پر ہاتھ ڈالا تو ہم الجھ کر رہ جائیں گے۔ ہو سکے تو کسی طرح آرزک بٹل کا سراغ لگانے کی کوشش کرو۔"

"تم چاہو تو میں تمہیں اس کے دفتر کا پتا تک سمجھا سکتا ہوں۔ وہاں گھسنا کوئی آسان کام نہیں ہوگا۔ یہاں پہنچنے کے بعد مجھے سب سے پہلے اسی کے پاس پہنچایا گیا تھا۔"

وہ اہم ترین اطلاع تھی اور بدری کسی احمق کی طرح اسے اپنے دل میں لیے بیٹھا تھا۔ میں نے جوش کے عالم میں شانے پکڑ کر اسے جھنجھوڑ ڈالا "مجھے پتا بتاؤ۔ دفتر نہ سہی، اسے دفتر کے باہر دیکھ لیا جائے گا۔"

"میری سمجھ میں نہیں آ رہا کہ تمہیں کیا سمجھوں۔" وہ عجیب سی ہنسی کے ساتھ بولا "کبھی تم بالکل احمق اور سادہ لوح نظر آتے ہو اور کبھی کسی وقت اس قدر بے خوف ہو جاتے ہو کہ تم سے ڈر لگنے لگتا ہے۔"

میں نے اس کی ہنسی میں شریک ہو کر کہا "شیام لوٹ آیا تو یہ باتیں ادھوری رہ جائیں گی۔ اس کے آنے سے پہلے آرزک بٹل کا پتا بتا دو۔ باقی باتیں بعد میں بھی ہوتی رہیں گی۔"

بدری ناتھ نے آرزک بٹل کا پرشکوہ دفتر دیکھا ضرور تھا لیکن اس کے باقاعدہ پتے سے واقف نہیں تھا۔ اس نے نیچی آواز میں اس بھیڑیے کے مسکن کا محل وقوع مجھے سمجھانا شروع کر دیا۔

بدری ناتھ نے آرزک بٹل کے پرشکوہ دفتر کے محل وقوع کے بارے میں جو کچھ بتایا، وہ میرے لیے اشاروں اور نشانیوں سے زیادہ کچھ بھی نہیں تھا۔ ان رموز کو وہی شخص سمجھ سکتا تھا جو نیو یارک کی مین ہٹن ڈسٹرکٹ سے پوری طرح واقف ہو۔

میں نے اس کی بتائی ہوئی نشانیاں عجلت میں کاغذ کے ایک پرزے پر نوٹ کر لیں۔ ان سب میں اہم ترین نکتہ یہ تھا کہ آرزک بٹل کا دفتر ورلڈ ٹریڈ سینٹر کے آس پاس واقع تھا۔

اس وقت تک میری معلومات میں اتنا اضافہ ہو چکا تھا کہ مجھے نیو یارک کی چند قابل ذکر عمارات اور مقامات کے نام ازبر ہو گئے تھے۔ ان میں سولہ ایکڑ رقبے پر پھیلی ہوئی ان جڑواں عمارات کا نام بھی شامل تھا جو دونوں مل کر ورلڈ ٹریڈ سینٹر کہلاتی تھیں اور شہر کے مالیاتی مرکز میں ممتاز ترین حیثیت کی حامل تھیں۔ ساڑھے تیرہ سو فٹ بلند وہ عمارات دریائے ہڈسن کے پار واقع نیو جرسی سے بھی صاف نظر آتی تھیں مگر اس سے زیادہ اہم بات یہ تھی کہ میں پچھلی رات آرزک بٹل کو کسی پبلک فون بوتھ سے تنگ کرنے کے ارادے سے اپنا ہوٹل چھوڑ کر ورلڈ ٹریڈ سینٹر کے سب وے اسٹیشن ہی گیا تھا۔

بدری ناتھ کی زبان سے ورلڈ ٹریڈ سینٹر کا نام سن کر مجھے اپنی احمقانہ بے خبری پر تاؤ آنے لگا۔ پچھلی رات تحفظ

کے خاطر میں شہر کے وسطی حصے کو چھوڑ کر خود ہی اپنے دشمن کی کچھار کے نزدیک جا پہنچا تھا۔ اس نے اپنے علاقے میں میری موجودگی کا یقین ہوتے ہی گفتگو کو طول دینے کی کوشش کی تھی تاکہ اس دوران میں اس کا کوئی خوں خوار کارندہ میرے سر پر پہنچ کر میری گردن دبوچ سکے۔

غنیمت یہ تھا کہ اس وقت میری کھوپڑی پر برف نہیں جمی ہوئی تھی۔ مجھے اصل خطرے کا ذرا بھی ادراک نہیں تھا پھر بھی میں نے اس کی طول پکڑتی ہوئی گفتگو سے یہ بھانپ لیا کہ وہ مجھے باتوں میں الجھا کر وقت حاصل کرنے کی کوشش کر رہا ہے۔ یہ احساس ہوتے ہی میں فون بند کر کے وہاں سے کھسک لیا۔

شیام ناتھ کے مختصر، بے ترتیب اور بکھرے ہوئے کمرے میں بدری ناتھ سے گفتگو کرنے کے بعد اندازہ ہو رہا تھا کہ پچھلی رات میں نے اپنی جبلی حفاظت روی کی بنا پر کتنے بڑے خطرے کو ٹالا تھا۔

"اس سے مل کر مجھے اندازہ ہوا ہے کہ وہ بہت ذہین اور مکار دشمن ہے۔" پتا سمجھانے کے بعد بدری ناتھ کہنے لگا۔ وہ میری بدلتی ہوئی ذہنی کیفیات سے یکسر بے خبر تھا۔

"میرا اب تک کا تجربہ یہ بتاتا ہے کہ اس کی ساری خوبیوں پر اس کی ایک خامی بہت بری طرح حاوی ہے اور وہی اسے لے ڈوبے گی۔" میں نے اپنے خیالات کی رو سے نکل کر جواب دیا۔

"تم سنی سنائی باتیں کر رہے ہو۔ میں اس سے مل چکا ہوں۔ میں پوری توجہ مرکوز کر کے بھی اس کی کوئی کمزوری پکڑنے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔ اس کی چبھتی ہوئی تیز نگاہیں مجھے اپنے وجود میں اترتی ہوئی محسوس ہو رہی تھیں۔" وہ اسحاق نقمی سے کچھ زیادہ ہی مرعوب نظر آ رہا تھا۔

"سب کچھ ہو سکتا ہے۔" میں نے ہاتھ اٹھا کر کہا "مجھے تمہاری ہر بات تسلیم ہے لیکن یہ مان لو کہ وہ بڑبولا ہے اور میں اس کی یہی رگ دباتا چلا جاؤں گا۔"

"میرے مختصر سے انٹرویو کے بعد اس نے کسی بسیار گوئی کا مظاہرہ نہیں کیا۔ بہت نپے تلے الفاظ میں مختصر سا ایک لیکچر دیا جس میں سارا زور غیر مشروط وفاداری اور رازداری پر تھا۔ ڈھکے چھپے الفاظ میں اس نے یہ بھی بتا دیا کہ ان اصولوں سے انحراف کی سزا صرف موت ہوتی ہے۔"

میں دھیرے سے ہنس پڑا پھر بولا "اس کے الفاظ کی قدر و قیمت اس حقیقت سے واضح ہو جاتی ہے کہ اس کی ساری دھمکیاں سن لینے کے بعد تم پوری روداد مجھے سنا رہے ہو۔"

وہ لمحہ بھر کے لیے بوکھلا گیا "مم.... مگر اسے یہ کیسے معلوم ہوگا کہ میں اس کے خلاف تم سے ملا ہوا ہوں؟ یہ ہماری آپس کی باتیں ہیں جو اس تک نہیں پہنچ سکتیں۔"

اس کا لہجہ بہت زیادہ تائید طلب تھا۔ اس کے اطمینان کے لیے میں نے سر ہلا دیا "تم بے فکر رہو۔ اس کے فرشتوں کو بھی ہمارے گٹھ جوڑ کی ہوا نہیں لگ سکے گی۔"

"وہ چوڑے شانوں، مضبوط جسم اور دراز قامت کا مالک ہے۔" بدری دھیمی آواز میں بتانے لگا "ہلکی سی بھوری داڑھی نے اس کے بھاری جبڑوں کو خاصا خوف ناک بنا دیا ہے۔ داڑھی اس کے چہرے سے حلق تک پھیلی ہوئی ہے۔"

"یہودیوں کی داڑھی ایسی ہی ہوتی ہے۔ کٹر یہودی چہرے کے نچلے حصے کے بالوں پر استرا نہیں لگاتے۔ اپنے اسی امتیاز کی وجہ سے وہ مسلمانوں سے الگ پہچانے جاتے ہیں۔"

"اوہ!" وہ چونک کر بولا "میں بھول ہی گیا تھا کہ تم لوگ یہودیوں سے نفرت کرتے ہو۔"

بدری کا وہ بے ساختہ تبصرہ سن کر مجھے افسوس ہوا کہ میں نے کیوں آئزک کے یہودی ہونے کا ذکر چھیڑا تھا۔ کمان سے نکلا ہوا تیر اور زبان سے ادا کیے ہوئے الفاظ کی واپسی کسی طرح ممکن نہیں ہوتی۔ میں نے بات نبھانے کے لیے جلدی سے کہا "پاکستان میں لاکھوں نہیں تو ہزاروں یہودی بے خوف و خطر رہتے ہیں۔ یہودیوں سے کوئی نفرت نہیں کرتا۔ ساری نفرت توسیع پسندی اور دہشت گردی کے خلاف ہے۔ تمہیں معلوم

ہے کہ زیوڈ اسٹارز کس مشن پر کام کر رہے ہیں؟"

"عالمی سلطنت کا خواب ہر دور میں دیکھا جاتا رہا ہے اور پھر یہ بے چارے تو صدیوں ذلیل وخوار ہو کر دربدر مارے مارے پھرتے رہے ہیں۔" وہ ان حقائق سے بے خبر نہیں تھا۔ دھیمی آواز میں کہتا رہا "اپنے حسب نسب کو چھپا کر انہوں نے اپنی بقا کی جنگ لڑی تھی۔ اگر ہٹلر نے دنیا کو تاراج کرنے کی دھن میں ان پر روح فرسا مظالم نہ ڈھائے ہوتے تو شاید آج دنیا سے صیہونیت کا نام و نشان تک مٹ چکا ہوتا۔۔ ہٹلر کے مظالم کی کہانیاں بڑھا چڑھا کر پھیلائی گئیں ہٹلر سے نفرت کا سارا ثمر یہودیوں نے سمیٹا۔ آج انہوں نے رفتہ رفتہ اتنی قوت حاصل کر لی ہے کہ وہ کچھ بھی سوچ سکتے ہیں۔"

"دنیا میں ہر شخص کو اپنی بھلائی کے لئے سوچنے کا حق حاصل ہے مگر دوسروں کو نیست و نابود کر کے ان کی راکھ اور ہڈیوں پر اپنا محل تعمیر کرنے کی خواہش رکھنے والوں سے کوئی ہمدردی نہیں کرے گا۔ یہ لوگ یہی سب کرنا چاہ رہے ہیں اور شاید اسی لئے ہم دونوں مل بیٹھے ہیں۔"

"تم بھول رہے ہو کہ میری اصل بغاوت آزرک بتل کے خلاف نہیں تھی۔" اس نے پوری سنجیدگی سے میری تصحیح کر کے مجھے چونکا دیا "میری نفرت کا نشانہ تک موڈلے تھا۔ اس نے توہین آمیز رویہ اختیار کر کے میری جو تذلیل کی، اسے میں عمر بھر نہیں بھول سکوں گا۔ یہاں آ کر مجھے سب کچھ بدلا بدلا سا نظر آ رہا ہے۔۔۔۔"

بدری کے ان الفاظ پر میرے ذہن کے کسی گوشے میں خطرے کی گھنٹی بج اٹھی۔ میں نے اس کی بات کاٹ کر نرمی سے پوچھا "اگر تم آزرک بتل کے ساتھ وفادار رہنے کا فیصلہ کر چکے ہو تو میری یہاں موجودگی بے معنی ہو جاتی ہے۔ اس سے پہلے کہ یہاں میرے دشمن پیدا ہوں، مجھے واپس لوٹ جانا چاہئے۔"

"شیر علی!" اس نے میرے کاندھے پر ہاتھ رکھ کر دھیمی آواز میں کہا "ابھی میں نے کوئی فیصلہ نہیں کیا۔ اتنا ضرور ہے کہ آزرک بتل جیسے بڑے آدمی کے باوقار سلوک نے میرے زخموں پر مرہم رکھا ہے۔ میں نے اپنا راستہ بدلنے کا کوئی فیصلہ کیا تو یہ میرا وعدہ ہے کہ تمہیں کوئی نقصان نہیں پہنچے گا۔"

"یہ تمہارا وعدہ ہے۔۔۔۔ ہو سکتا ہے کہ تمہیں فیصلہ کرنے میں اتنی دیر لگ جائے کہ پھر کچھ بھی تمہارے بس میں نہ رہے اور وہ لوگ مجھے اصلی ذیبی سمجھ کر میرے پیچھے لگ چکے ہوں۔" بدری کی نئی ذہنی قلابازی نے مجھے اندر سے وحشت زدہ کر دیا۔

اس کی باتوں سے صاف ظاہر ہو رہا تھا کہ آزرک بتل اپنی گفتگو سے مخاطب کو مسحور کرنے اور اس کے ذہن کو پلٹنے میں ملکہ رکھتا تھا۔

"میں تمہیں یقین دلا رہا ہوں کہ ایسا نہیں ہوگا۔" وہ میرا شانہ دبا کر بولا "مجھے معلوم ہے کہ تم اپنے کسی مشن پر یہاں نہیں آئے، میری مدد کرنے کے لئے آئے ہو۔ میں تمہاری گردن نہیں کٹواؤں گا۔۔۔ اور پھر یہ ضروری تو نہیں کہ میں اپنا فیصلہ بدل لوں۔ میرے شب و روز آزرک بتل کے نہیں، اس کے آدمیوں کے ساتھ بسر ہوں گے۔ کیا پتا وہ بھی تک موڈلے کی طرح اپنے اوپر گھمنڈ کرنے والے ہوں۔"

"پاکستان سے نکلنے تک تم بہت پرعزم اور پریقین تھے۔ اس وقت تم بدترین تذبذب اور بے یقینی میں مبتلا ہو۔ میرا خیال ہے کہ جب تک تم یکسوئی سے کوئی آخری فیصلہ نہیں کر لیتے، مجھے چپ سادھ کر نیویارک کی سیاحت میں مصروف ہو جانا چاہئے۔"

"نہیں!" اس کی سخت اضطراری آواز ابھری مگر اگلے ہی لمحے اس کا لہجہ نرم ہو گیا "آزرک بتل کو چھیڑ کر تم نے لڑائی کا طبل بجا دیا ہے۔ اب تم خاموش نہیں رہو گے۔ یہاں کسی کو تمہارے بارے میں کچھ معلوم نہیں۔ شیر علی کے اصل نام سے یہاں تمہارا کوئی ریکارڈ یا وجود نہیں ہے۔ تم اسلم خان بن کر یہاں آئے ہو، کرنام کے روپ میں شیام ناتھ سے ملے ہو اور ذیبی کا روپ دھار کر آزرک بتل کو ڈرا رہے ہو۔ یہ کام یوں ہی جاری رہنا چاہئے۔۔۔ ان پر ذیبی کے نام کا ایسا ہوا بیٹھا ہوا ہے کہ انہیں اس کی محبوبہ بھی نیویارک میں نظر آنے لگی ہے۔"

پتا نہیں وہ کس موڈ اور رنگ میں تھا کہ بہت رک رک کر اہم باتوں کا انکشاف کر رہا تھا۔ شاید اس طرح وہ

ہر بات اور سکتے پر میرے ردعمل کا اندازہ لگانے کی کوشش کر رہا تھا۔

وقت اور حالات نے اسے میرے ساتھ مل بیٹھنے پر مجبور کر دیا تھا مگر میں نے یہ حقیقت ایک لمحے کے لئے بھی فراموش نہیں کی تھی کہ وہ بھارتی سیکرٹ سروس، را کا ایک منجھا ہوا ایجنٹ تھا جسے نامعلوم سازشوں کی آبیاری کے لئے راس المیڈا نے بھارت سے کراچی بلایا تھا اور اس کے لئے میری حیثیت کراچی کے ایک بے خوف بدمعاش سے زیادہ نہیں تھی۔

"زینی کی محبوبہ؟" اس کے خاموش ہوتے ہی میں نے حیرت سے دہرایا "میں نے تو سنا ہے کہ اب وہ شادی کر کے پارسائی کی زندگی گزار رہا ہے۔"

"یہ لمبی کہانی ہے جو شاید تمہاری سمجھ میں نہیں آسکے گی۔" وہ ایک گہرا سانس لے کر بولا "کبھی کبھی پچھلی غلطیاں زندگی بھر کے لیے آدمی کے گلے کا ہار بن جاتی ہیں۔ ریرا کئی برسوں سے اس کی داشتہ ہے۔ میں نے سنا ہے کہ تمہارے فون سے پہلے اسے کسی نے نیوآرک ایئرپورٹ پر دیکھا تھا۔ اسی وجہ سے وہ لوگ تمہارے فون کو بہت زیادہ اہمیت دے رہے ہیں۔"

"اگر ریرا کو نیوجرسی کے ائرپورٹ پر دیکھا گیا ہے تو ہوسکتا ہے کہ اصل زینی بھی اس کے ساتھ یہاں آپہنچا ہو۔" میں نے گہری سنجیدگی سے خدشہ ظاہر کیا۔

"میری نگاہ میں ریرا والی کہانی بے سروپا ہے۔" وہ سر جھٹک کر بولا "اگر وہ دونوں آ ہی گئے ہیں تو پھر بھی ہمیں کچھ نہیں کرنا پڑے گا۔ وہ دونوں خود ہی اینٹ سے اینٹ بجا دیں گے اور ہم الگ بیٹھے چین کی بانسری بجاتے رہیں گے۔"

"شاید اسی وجہ سے تمہارے دل میں آنریک کے لئے ممتا کا جذبہ جوش مار رہا ہے۔" میں نے اسے ٹٹولنے والی نظروں سے دیکھتے ہوئے پوچھا۔

ممتا کے لفظ پر اس نے ہلکا سا قہقہہ لگایا پھر بولا "یہ دونوں الگ الگ باتیں ہیں۔ زینی آگیا ہے تو ہم اسے اندر کی معلومات پہنچانے کی کوشش کریں گے تاکہ وہ ان کی جڑیں زیادہ گہری کاٹ سکے۔ یہ یاد رکھو کہ ہمارے پیشے میں صرف تین ترجیحات ہوتی ہیں۔ ان میں ذ[اتی] حفاظت سرفہرست ہے۔ اس کے بعد مشن کی رازد[اری] آتی ہے۔ تیسرے درجے پر دشمن کی موت کی خوا[ہش] کارفرما ہوتی ہے۔ اگر ہم خود محفوظ رہ کر اپنے مقا[صد] حاصل کرسکیں تو ہمیں خطرات مول لینے کی کیا ضرور[ت] ہے؟"

میں نے اس کے آخری سوال کو نظر انداز کرد[یا۔] میرا ذہن اس کی بیان کی ہوئی ترجیحات میں الجھ کر رہ [گیا] تھا۔ میں نے پوچھا "اس کا مطلب ہے کہ کسی مرحلے [پر] تم پکڑے گئے تو اپنی جان بچانے کے لئے اپنے مقا[صد] کا اعتراف کرنے کے ساتھ ساتھ میری نشان دہی [بھی] کر دو گے؟"

"تم میری بات نہیں سمجھ سکے۔ ذاتی حفاظت [کا] مطلب جان بچانا نہیں، خود کو دشمن کی تحویل میں جا[نے] سے بچانا ہے۔ ایک سیکرٹ ایجنٹ کے لئے ایسی قی[د] موت سے بدتر ثابت ہوتی ہے۔ کوئی پکڑا ہی لیا جائے اس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ وہ اپنی پہلی ترجیح کے حصول میں ناکام رہا ہے۔ اس وقت اس کے سامنے دوسر[ی] ترجیح ہر مقصد سے برتر ہوتی ہے اور وہ جان دے کر [بھی] مشن کی رازداری کو برقرار رکھنے کی کوشش کرتا ہے۔ شاید تم یقین نہ کرو لیکن میں اپنے کیریئر میں دوبار پکڑ[ا] گیا ہوں۔ ایک بار سری لنکا میں اور دوسری بار پاکستا[ن] میں..... دونوں جگہ سارے حربے ناکام ہوئے۔ م[یں] ..... ابتدا سے ایک ہی کہانی پر اڑا رہا اور آخر آزاد[ی] حاصل کرنے میں کامیاب ہوگیا۔ یہ اور بات ہے ک[ہ] دونوں مرتبہ میں مہینوں اسپتالوں میں بستر پر پڑا رہا تھا۔ آج میں پوری ذہنی اور جسمانی صحت کے ساتھ تمہارے سامنے ہوں۔"

"مجھے تمہاری ہر بات پر یقین ہے لیکن مسئلہ یہ ہے کہ اس وقت تم بہت اچھی اچھی باتیں کر رہے ہو۔ م[یں] یہ سوچنے پر مجبور ہوگیا ہوں کہ کہیں میں نے تمہارا سا[تھ] دے کر غلطی تو نہیں کر ڈالی۔"

"میں مانتا ہوں..... ہاں، میں مانتا ہوں کہ اس وقت میرا ذہن صاف نہیں ہے۔ یہاں آتے

حالات کچھ اس طرح سامنے آ گئے ہیں کہ میں شاید الجھ گیا ہوں..... اب تم سے کیا چھپانا؟ میں کئی بار سوچ چکا ہوں کہ کہیں تم ہی ڈیلی نہ ہو۔ جب میں ڈیلی کی سنی سنائی کہانیوں کا تمہاری ذات سے موازنہ کرتا ہوں تو یقین آ جاتا ہے کہ تم جیسا کھرا اور یار باش آدمی ڈیلی نہیں ہو سکتا۔"

"ہم اگر تم مجھے بتا دو کہ ڈیلی کیسا ہوتا ہے تو میں وہ بھی بن کر دکھا دوں گا۔" میں نے ترشی سے کہا۔

"بس برا مان گئے!" اس نے بے تکلفی سے کہا "جس طرح میں شیر علی نہیں ہو سکتا، اسی طرح تم ڈیلی نہیں بن سکتے۔ اس بھری پری کائنات کا کمال یہی ہے کہ کوئی دو انسان ایک جیسے ہوتے ہیں اور نہ بن سکتے ہیں۔ تمہاری بعض خوبیاں ڈیلی سے بہتر ہو سکتی ہیں مگر پھر بھی ہم خود کو ڈیلی نہیں کہہ سکتے۔"

"تمہارا ذہن صاف ہونے تک میں بس نیو یارک کی سیر کروں گا....."

"یہاں فی الحال آتزک جنگل تمہاری نظروں میں ہے اور وہ بہت مشکل شکار ہے۔ میں یہاں سے نکل کر نئے ٹھکانے پر پہنچا تو سب کچھ واضح ہو جائے گا اور خبریں بھی ملنے لگیں۔"

"مگر میں تم کو کہاں تلاش کرتا پھروں گا؟ ایک دوسرے سے اس طرح بے خبر رہ کر ہم کچھوے کی رفتار بھی حاصل نہیں کر سکیں گے۔"

"یہ مجبوریاں اسی شہر تک محدود ہیں۔ یہاں سے گلو خلاصی کے بعد میں تم سے رابطے کی کوئی نہ کوئی راہ نکال لوں گا۔ اس بارے میں تمہیں فکر مند نہیں ہونا چاہیے۔"

"ابھی تک تم نے میرے ٹھکانے کے بارے میں ایک لفظ بھی نہیں پوچھا۔ جب تمہیں میرا ٹھکانا معلوم نہیں ہوگا تو تم رابطہ کہاں کرو گے؟" میرا لہجہ اس بار استہزائیہ ہو گیا۔

"میں اپنے بارے میں رازداری برتنے پر مجبور ہوں تو مجھے تمہارے بارے میں زیادہ کریدنے کا حق نہیں ہے۔ کل کا دن گزر جانے کے بعد تم شیام سے رابطہ رکھنا، اس سے تمہیں میرا نیا پتا یا فون نمبر مل جائے گا اور پھر ہم براہ راست بات کر سکیں گے۔"

کراچی میں مغل کی محبوبہ ریشم بخت کے گھر پر بدری ناتھ سے میری پہلی ملاقات ہوئی تو وہ مجھے بہت بے باک اور بے خوف حریف نظر آتا تھا جو اپنے دشمن سے پرپیچ مذاکرات کے فن میں بہت کھاگ تھا بعد میں بھی اس نے ہر لحاظ سے خود کو میش اگروال سے برتر ثابت کیا تھا لیکن اس وقت وہ مجھے کچھ بدلا بدلا سا نظر آ رہا تھا۔ اس کی گفتگو کمزور اور کسی قدر بے ربط تھی۔

اس ملاقات میں بدری نے حوصلہ شکن باتیں کی تھیں۔ کام کی بات صرف ایک تھی کہ اس نے مجھے آتزک جنگل کے ٹھکانے سے آگاہ کر دیا تھا۔ دشمن کا وہ سراغ مل جانے کے بعد مجھے بدری کی مدد کی زیادہ ضرورت نہیں رہی تھی۔ میں براہ راست اپنے معاملات نمٹا سکتا تھا۔

وہ اپنی باغیانہ روش برقرار رکھتا یا صبھوتی وہشت گردوں سے مرعوب ہو کر ان کے تلوے چاٹنے لگتا، میری اور ویرا کی منصوبہ بندی پر کوئی نمایاں فرق نہیں پڑ سکتا تھا۔

ہماری وہ گفتگو مزید طول نہ پکڑ سکی کیونکہ شیام ناتھ اپنے ریسٹوران کے اکلوتے باتھ روم سے غسل کر کے لوٹ آیا۔ اس نے بے ڈھنگے انداز میں اپنے بدن پر بڑا تولیہ لپیٹا ہوا تھا۔

"یار! تم دونوں تو بالکل ہی نکمے ہو۔" وہ آتے ہی بولا "میں سوچ رہا تھا کہ تم نے اپنے ساتھ میرے لئے بھی چائے بنائی ہوگی مگر تم یوں ہی سوکھے منہ بیٹھے ہوئے ہو۔"

"تم بھول رہے ہو کہ ہم تمہارے مہمان ہیں۔" میں نے اسے یاد دلایا۔

"یہ لکھنؤ یا بریلی نہیں ہے، میری جان!" وہ ڈھٹائی سے بولا۔ "اس شہر کو نیو یارک کہتے ہیں اور یہاں ہر مہمان سے توقع کی جاتی ہے کہ وہ اپنے جھوٹے برتن خود دھوئے گا۔ ان نازنخروں میں پڑے رہے تو اپنے لئے ہر گھر کے دروازے بند پاؤ گے۔"

”لڑکیوں کے ساتھ بھی تم ایسی ہی رکھائی سے پیش آتے ہو؟“ بدری نے پوچھا۔

”ان کی نہ پوچھو.... وہ تو اپنے دل کی شہزادیاں ہوتی ہیں۔“ وہ کسی پیشہ ور ناشق کی طرح اپنے سینے پر ہاتھ مار کر بولا ”ہم ان کے ناز اٹھاتے ہیں، وہ ہماری سیوا کرتی ہیں۔ کوئی ڈھنگ کی لونڈیا آجائے تو کئی دن کے لیے یہ کمرا نکھر کر صاف ستھرا ہو جاتا ہے۔ یہ سالیاں گندے اور بے پروا مردوں پر بری طرح جان چھڑکتی ہیں....“

اس کی زبان چل پڑی تھی۔ میں درمیان میں ہی اٹھ کھڑا ہوا۔ ”اگلی بار میں کوشش کروں گا کہ کسی لڑکی کے ساتھ یہاں آؤں۔ اس وقت تک کے لیے میری چائے اودھار رہے گی۔“

ان دونوں نے پوری گرم جوشی سے مجھے روکنے کی کوششیں کیں لیکن میں ایک ضروری ملاقات کا عذر کر کے وہاں سے نکل کھڑا ہوا۔

بدری ناتھ سے آرنزک بیلی کے دفتر کے بارے میں جو کچھ معلوم ہوا تھا، اس کے سہارے میں کسی نہ کسی طرح اس خبیث تک پہنچ سکتا تھا۔ ان نشانیوں میں اہم ترین بات یہ تھی کہ وہ دفتر نیویارک کے مشہور زمانہ ورلڈ ٹریڈ سینٹر کے قریب واقع تھا۔ وہاں تھوڑی سی آوارہ گردی کے بعد آرنزک بیلی کے دفتر کی دوسری نشانیاں بھی تلاش کی جاسکتی تھیں مگر بہتر یہ تھا کہ ایسا کوئی قدم اٹھانے سے پہلے ویرا سے مشورہ کر لیا جاتا۔

میں نے شیام ناتھ کے ہوٹل باکھر سے باہر نکل کر چند سیکنڈ تک قرب و جوار کا جائزہ لیا اور پھر بک اسٹال سے خریدے ہوئے دونوں اخبار کوٹ کی اندرونی جیب میں اڑس کر واپس چل دیا۔

نیویارک میں بازاروں اور دفاتر کے اوقات کار شروع ہوئے کافی دیر ہو چکی تھی۔ سڑکوں پر ٹریفک کا ہجوم بے پناہ تھا لیکن پورٹ اتھارٹی بس ٹرمینل سے ذرا دور نکلتے ہی فٹ پاتھوں پر راہ گیروں کا قحط نمایاں ہونا شروع ہو گیا۔

نیویارک کی ایک دوسرے کو زاویہ قائمہ پر کاٹتی ہوئی سڑکوں کی فٹ پاتھوں پر پیدل چلنے والوں کی تعداد میں کمی بلکہ بے رونقی کا ایک نمایاں سبب تو یہ ہے کہ ان سڑکوں کے رخ پر خریداری کے مراکز یا بڑے بڑے شوکیس بنانے کا زیادہ رواج نہیں ہے۔ خریداروں کو متوجہ کرنے کے یہ سارے حربے کثیر المنزلہ شاپنگ مالز میں مرکوز ہیں اور یہ مالز اس طرح بنائے گئے ہیں کہ حقیقی خریدار یا ونڈو شاپنگ کا خاص ارادہ کیے بغیر نظر ان ذخیروں کی رونق تک نہیں پہنچ پاتیں۔ یہی وجہ ہے کہ خریداروں کی ساری گہما گہمی ان مالز میں ہوتی ہے۔ سڑکوں کے کنارے سیر گشت کر کے بھانت بھانت کی نت نئی ضروری اور آسائشی و آرائشی اشیا کے مشاہدوں کا مزہ بس لندن کی آکسفورڈ اسٹریٹ پر آتا ہے۔

دوسرا سبب جو ویرا نے بعد میں بتایا، یہ تھا کہ خریداری کے مراکز بیالیسویں اسٹریٹ سے آگے ٹائمز اسکوائر اور براڈوے کے اطراف میں بکھرے ہوئے تھے جب کہ شیام ناتھ کا ہوٹل چالیسویں اسٹریٹ پر تھا اور وہاں سے چین پلازہ کی طرف یہ رونقیں بہت تیزی کے ساتھ معدوم ہوتی چلی جاتی تھیں کیونکہ چین پلازا مین ہٹن کے مرکزی حصے کی آخری حد پر واقع تھا۔

ہوٹل کے کمرے میں ویرا بے چینی سے میری منتظر تھی۔ مسہری پر اس روز کا نیویارک ٹائمز بکھرا ہوا تھا جو اس نے شاید میرے جانے کے بعد طلب کیا تھا۔

میں نے کمرے میں گھستے ہی اپنے کوٹ کی جیب میں سے دونوں اخبار نکال کر اسے تھما دیے۔

”میں نیویارک ٹائمز دیکھ چکی ہوں۔ اس میں ہمارے لیے کوئی خطرناک خبر نہیں چھپی۔ یہ بتاؤ کہ بدری سے تمہاری ملاقات کیسی رہی؟“ ویرا نے میرے دیے ہوئے اخبار ایک طرف اچھالتے ہوئے پوچھا۔

”اس سے آرنزک بیلی کا پتا ملا ہے۔“ میری بات پوری ہونے سے پہلے ہی وہ فرط مسرت سے اچھل پڑی لیکن میں نے بدستور جوتے اتارتے ہوئے اپنی بات جاری رکھی ”میں نیویارک ٹائمز کے ساتھ نیوز لائن بھی لایا ہوں۔ یہ نہ بھولو کہ لندن میں راما کا روز نینی کی لاش ملنے کی خبر صرف سن میں چھپی تھی۔ مغرب میں مسابقت

وِوڑ کی وجہ سے ہر اخبار نئی خبر چھاپنے کے چکر میں رہتا ہے۔ جلدی سے نیوز لائن پر بھی نظر دوڑالو۔ اس کے بعد ہم آرک بیل کے بارے میں بات کریں گے۔"

ویرا نے اپنے یاقوتی ہونٹ بھینچ کر غصیلی نگاہوں سے مجھے گھورا۔ میں پلکیں جھپکا کر دوبارہ اپنے جوتوں کی طرف متوجہ ہو گیا۔ میرے موڈ کا اندازہ کر کے ویرا کو ناچار نیوز لائن اٹھانا پڑ گیا۔

"اس میں بھی کچھ نہیں ہے۔" ویرا گھڑے سے اخبار کا پہلا ورق الٹتے ہوئے بولی "اگر آرک بیل امریکی حکام کو نیو یارک میں تمہاری یعنی ڈیٹی کی....."

"مسز روزی براؤن!" میں نے خشک اور تلخ آواز میں اسے ٹوکا۔ "تم بار بار یہ کیوں بھول جاتی ہو کہ میرا اصل نام اسلم خان ہے۔ یہ بات ہمارے درمیان بہت سنجیدگی سے طے ہو چکی ہے کہ ہم بھول کر بھی ایک دوسرے کا نام بگاڑنے کی کوشش نہیں کریں گے۔"

"اوہ سوری!" اسے فوراً ہی اپنی غلطی کا احساس ہو گیا "میں یہ کہہ رہی تھی کہ اگر... انہیں نیو یارک میں ڈیٹی کی موجودگی کا یقین دلانے میں کامیاب ہو گیا تو یہاں ٹیلی وژن سے اخباروں تک میں اودھم مچ جائے گا۔ ہو سکتا ہے کہ ابھی وہ اپنے طور پر ڈیٹی کو گھیرنے کی فکر میں ہو۔"

"کوئی بات یقین سے نہیں کی جا سکتی۔" میں نے کہا "یہ طوفان سے پہلے والی خطرناک خاموشی بھی ہو سکتی ہے۔ ہم نے موت کے جبڑوں میں ہاتھ ڈال دیا ہے تو اب فرار کی راہ اختیار نہیں کی جا سکتی۔ ہمیں اس عفریت کی آنتیں ہی باہر نکالنی ہوں گی۔"

"خود اسی گھلی گھلی باتیں کر رہے ہو اور میرے نام لینے پر بھی پابندی لگائی ہوئی ہے۔" ویرا نے منہ بنا کر شکایتی لہجے میں کہا۔

"گفتگو اردو میں ہو رہی ہے لیکن ناموں کی کوئی زبان نہیں ہوتی۔ تمہارا ہجر زدہ عاشق اٹلی میں راما کا روڈ بی تھا اور جاپان میں بھی اسی نام سے پہچانا جاتا تھا۔"

"پھر میرے اور تمہارے نام کا مسئلہ نہیں ہونا چاہیے۔ جواب کے لیے بھی ایک دوسرے کے نام استعمال نہیں کرنے چاہئیں بلکہ دشمن کے لیے بھی اسحاق گھنٹی بہتر رہے گا۔"

"ضروری نہیں کہ اس کو اتنی عزت دی جائے۔ اسحاق یا صرف گھنٹی سے بھی بات بن سکتی ہے۔"

"ابھی تک تم نے بدری سے ہونے والی کوئی بات نہیں دہرائی۔" اس نے مجھے یاد دلایا۔

میں نے ویرا کو بدری سے حاصل ہونے والی معلومات سے آگاہ کرنا شروع کر دیا۔

دیگر باتوں میں اس کے لیے زیادہ دلچسپی نہیں تھی مگر اس کے ٹھکانے کی نشانیاں سنتے ہوئے وہ اپنی یادداشت پر زور دے کر تائیدی لقمے بھی دیتی رہی۔ میرے خاموش ہونے تک کامیابی کے جوش سے اس کی آنکھیں چمکنے لگی تھیں۔

"سب کچھ بہت واضح ہے۔" اس نے پُر یقین لہجے میں کہا۔ "بدری کا مشاہدہ بہت تیز ہے۔ وہ واقعی ایک تجربے کار سیکرٹ ایجنٹ ہے۔ اس نے ہر وہ اہم نشانی نوٹ کی ہے جو ہمیں اسحاق کے ٹھکانے تک پہنچانے میں مددگار ثابت ہو سکتی ہے۔ یہ نشانیاں سن کر کوئی بھی مقامی تمہیں بتا سکتا ہے کہ اس کے دفتر کی عمارت کنال اسٹریٹ پر واقع ہو گی۔"

"اگر تم اتنی ہی پُر اعتماد ہو تو ہمیں اسی وقت وہاں پہنچ جانا چاہیے۔"

"یہ نہ بھولو کہ اس وقت تم کراچی میں نہیں ہو جہاں منہ اٹھا کر ہر اجنبی شخص کسی بھی بلڈنگ میں گھس سکتا ہے۔ یہاں چوری چکاری اور وارداتوں کی وجہ سے ساری عمارات کے صدر دروازے مقفل رہتے ہیں۔ تم چوکیدار کو مناسب شناخت کرائے یا انٹرکام پر مطلوبہ دفتر سے اجازت لیے بغیر اندر قدم بھی نہیں رکھ سکو گے۔ اس کا پتا معلوم ہو جانا ہر مسئلے کا حل نہیں ہے۔"

"بدری نے بتایا تھا کہ اس کا دفتر گیارہویں منزل پر ہے۔ اس عمارت میں بے شمار دوسرے دفاتر بھی ہوں گے۔ ہم کسی کا بھی نام استعمال کر لیں گے۔" میں نے سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔

"کس کا؟ یہ ملین ڈالر کا سوال ہے۔ ادھر کا رخ

کرنے سے پہلے ہمیں یہ ہوم ورک کرنا ہوگا۔ میں نے تمہاری بتائی ہوئی نشانیوں سے سڑک کا اندازہ ضرور لگا لیا ہے۔ عمارت کے نام یا نمبر کا تعین ابھی باقی ہے۔ جنوب میں مین ٹاؤن کی چوڑائی زیادہ نہیں ہے۔ میرا خیال ہے کہ میں خود کنال اسٹریٹ کا ایک چکر لگا لوں تو عمارت کے تعین کے ساتھ کچھ اور باتیں بھی معلوم ہوجائیں گی۔"

"اس کار خیر میں ذرا سی بھی دیر نہ لگاؤ۔" ویرا کی تجویز کی معقولیت کا احساس کرتے ہوئے میں نے کسی توقف کے بغیر کہا "تیار ہو کر اسی وقت نکل جاؤ۔"

وہ ایک اصولی فیصلہ تھا۔ ویرا نے فوری طور پر اسے عملی جامہ پہنانے کی تیاری شروع کر دی۔

آ نرک بنل سے فون پر چھیڑ چھاڑ کی ابتدا ہو جانے اور بروکلین کے علاقے میں مقبول نامی پاکستانی نژاد ٹیکسی ڈرائیور کے بھاگ جانے کے بعد یہ ضروری ہو گیا تھا کہ ہم دونوں منظر عام پر ایک دوسرے سے الگ رہ کر اپنے مقاصد حاصل کرنے کی کوشش کریں۔

اکٹھے باہر نکلنے میں یہ سنگین خطرہ تھا کہ ایک کی وجہ سے ہم میں سے دوسرا بھی کسی ناگہانی مصیبت سے دوچار ہو سکتا تھا۔

ویرا غسل خانے میں تیاری کے ابتدائی مراحل سے گزر رہی تھی کہ میں نے فون لائن سے منسلک سی ایس ڈی کا جائزہ لے ڈالا۔

کسی بھی ٹیلی فون کال کی رازداری برقرار رکھنے کے لیے وہ ایک بے مثال آلہ تھا۔

بدری ناتھ نے جاپان کی زیر زمین مارکیٹ میں اس آلے کی جو قیمت بتائی تھی اس سے یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ بیٹری سے چلنے والے اس آلے کی اندرونی ساخت خاصی پیچیدہ رہی ہوگی۔ اس کے باوجود باہر سے وہ آلہ بہت سادہ تھا۔

اس کے بیرونی حصے پر سرخ روشنی کے لیے ابھرے ہوئے نقطے کے سوا صرف ایک سوئچ موجود تھا جو اس وقت نیوٹرل پوزیشن پر تھا۔ سوئچ کے دوسرے رخ پر آٹو لکھا ہوا تھا۔ آلے کی کارکردگی کے پیش نظر یہ اندازہ ہو رہا تھا کہ اس سوئچ کو آٹو پر کر دینے کے بعد فون لائن پر دخل اندازی ہوتے ہی ہاتھ سے کریڈل دبائے بغیر، لائن خود بخود منقطع ہو جائے گی۔

ویرا کپڑے بدل کر غسل خانے سے برآمد ہوئی تو مجھے سی ایس ڈی میں الجھا ہوا دیکھ کر مسکرانے لگی "اچھا ہے کہ میری غیر حاضری میں تم اس کھلونے سے کھیلتے رہو گے۔"

میں نے جواب میں کچھ کہے بغیر، اپنی مصروفیت بھول کر کرسی سنبھال لی۔

اس وقت میں ویرا سے اپنے عزائم کے بارے میں کوئی بات کرتا تو وہ مشورہ دینے کا ایک طویل سلسلہ شروع کر دیتی اور یوں آ نرک بنل کے دفتر کا سراغ لگانے کے کام میں تاخیر ہو جاتی۔

ویرا کو قدرت نے ایسے خدوخال اور رنگ و روپ سے نوازا تھا کہ وہ ہر وقت سدا بہار نظر آتی تھی۔ کمرہ یا ہوٹل سے باہر نکلنے کے لیے اسے کبھی بھی زیادہ میک اپ کی ضرورت محسوس نہیں ہوتی تھی۔ اس نے ڈریسنگ ٹیبل کے سامنے چند ثانیوں میں اپنے بال سنوارے، ہونٹوں پر لپ اسٹک کی ہلکی سی تہ جمائی اور اپنا پرس فضا میں لہراتی ہوئی کمرے سے نکل گئی۔

اس کے جاتے ہی میں نے سگریٹ سلگا کر فون سنبھالا اور مسہری پر نیم دراز ہو گیا۔ سی ایس ڈی کا سوئچ میں پہلے ہی خودکار پوزیشن پر ڈال چکا تھا۔

سی ایس ڈی کی کامیاب ابتدائی آزمائش کے بعد اس بار میں اسے بہتر طور پر استعمال کرنے کا ارادہ کر چکا تھا۔ اس سے آ نرک بنل کو موثر طریقے پر پریشان کیا جا سکتا تھا۔

آ نرک بنل کی آواز میں ہیلو سنتے ہی میں نے استہزائیہ آواز میں کہا "میں نے سنا ہے کہ پہاڑی مہمات میں فوجی خچروں کے سموں پر اونی نمدے باندھ دیے جاتے ہیں تا کہ ان کے سموں کی آواز پیدا نہ ہو۔ کیا کچھ تمہارے ساتھ ہوا ہے کہ تمہارے جوتوں سے مقدس دھول اڑنی بند ہو گئی ہے۔"

اسے اپنی پچھلی رات کی ہرزہ سرائی یاد تھی۔ وہ فوراً

بولا "تم جو چاہو بکتے رہو لیکن میرا کہا ہوا اٹل ہے۔ آنے والا وقت یہ بات ثابت کردے گا۔"

"میں بھی پوچھ رہا تھا کہ اخبارات میں اور ٹیلی وژن پر میرے حواس گم کردینے والی کوئی اطلاع۔۔۔۔"

میری بات ادھوری رہ گئی اور لائن کٹ گئی۔ شاید آرنک بیل نے ایک مرتبہ پھر میرے نمبر کا سراغ لگانے کی کوئی کوشش کی تھی۔ لائن میں مداخلت ہوتے ہی سی ایس ڈی خودکار طریقے پر فون کا سلسلہ منقطع کرکے وہ کوشش ناکام بنادی۔ لائن کٹنے کے ساتھ ہی سی ایس ڈی کا بزر بھی بج اٹھا تھا۔

میں کچھ دیر تک آرنک بیل کی جھنجلاہٹ کا تصور کرکے محظوظ ہوتا رہا۔ چند منٹ کا وقفہ دے کر میں نے دوبارہ اس کا نمبر ملایا۔ اس بار میں اپنا استہزائیہ جملہ بھی مکمل نہ کرسکا اور فون بے جان ہوگیا۔

میرا ارادہ بھی یہی تھا کہ یوں بار بار فون کرکے اسے سلگاتا رہوں۔ وہ میرا سراغ لگانے کی کوشش میں ناکامی پر محض اپنا سر پیٹ سکتا تھا۔ شاید اس کے فرشتوں کو بھی اندازہ نہیں ہوسکتا تھا کہ میں اس کی سراغ رسانی کی خفیہ کوششوں کو کس آلے سے ناکام بنا رہا تھا۔

تیسری بار آرنک بیل کی غراتی ہوئی آواز سے ہی غصے کا اظہار ہو رہا تھا۔

"اگر تم مجھ سے بات نہیں کرنی چاہتے تو کھل کر بتا دو۔ میں رنگ نہیں کروں گا۔ میرے ساتھ چال بازی کی کوششیں بہرحال کامیاب نہیں ہوں گی۔" اس کے غصے کے جواب میں، میں نے خوش دلی سے کہا۔

"اس بار فون تمہاری مرضی سے بند ہوگا۔"

ریسیور میں آرنک بیل کی تھکی ہوئی سی آواز ابھری "لائن کے ساتھ کوئی چھیڑ چھاڑ نہیں کی جائے گی۔ میں تمہاری حرکت سمجھ چکا ہوں۔"

"ابھی تک میں نے تمہارے ساتھ کوئی حرکت نہیں کی۔ سارا قصہ زبانی کلامی چل رہا ہے۔" میں انجان بنا رہا۔

"میں شرط لگا سکتا ہوں کہ تم کوئی سنسر سیٹنگ ڈیوائس استعمال کر رہے ہو۔ اگر تم ڈیبی ہو تو میں بھی آرنک بیل ہوں۔ اپنے دشمنوں کو خوب سمجھتا ہوں۔"

"ہر چیز تمہاری طرح بار بدوار اور بدبار ہوتا ہے۔" میں نے اردو میں سوچے ہوئے طنز کو انگریزی میں ڈھالتے ہوئے جواب دیا۔ "لیکن میں ڈیبی نہیں ہوں۔ پتا نہیں یہ نام تمہیں کہاں سے مل گیا ہے۔"

وہ تردید کرتے ہوئے میرے ذہن میں یہ امکان موجود تھا کہ شاید :: لائن سے براہ راست چھیڑ چھاڑ کیے بغیر امریکی حکام کے لیے میرا اقرار ریکارڈ کرنے کی کوشش کرے۔

"اس جھوٹی قلابازی سے تم کیا ثابت کرنا چاہ رہے ہو؟ پچھلی رات تک تم ڈیبی تھے۔ تمہاری آواز میرے لیے اجنبی نہیں ہے۔۔۔۔"

میں نے اس کی بات کاٹ دی "تم اپنی مرضی کے مالک ہو۔ چاہو تو مجھے ڈیبی کے بجائے مریخ کا حکمراں بھی قرار دے سکتے ہو۔ میں تمہارا کیا بگاڑ لوں گا؟"

"اب شاید تم اس بات سے بھی انکار کرو گے کہ ہی دن تھرنی اغوا کرنے والے کی رہائی کے لئے تم نے ہی مجھے بلیک میل کیا تھا؟" اس کی آواز میں طنز کی تنی جھلکنے لگی۔

"یہ کوئی نئی کہانی معلوم ہوتی ہے۔" میں نے قطعی انجان اور معصوم بن کر کہا "میں نے کسی اخبار میں کسی ہی دن تھرنی کے اغوا کے بارے میں نہیں پڑھا۔"

"بظاہر تم نے اسے رہا کرالیا ہے۔" اس کی آواز تیز اور اونچی ہوگئی "وہ تمہاری عارضی جیت تھی۔ میری یہ بات کہیں لکھ لو کہ وہ انفرہ سے زندہ نہیں نکل سکے گا اور تم اپنے ایک اہم آدمی سے محروم ہو کر اپنے بال نوچتے رہ جاؤ گے۔"

"میں بڑی حد تک فارغ البال ہوں۔ بال نوچنے کی ضرورت پڑی تو تمہاری کھوپڑی کی تلاش کرنی پڑے گی۔ تم انفرہ میں جو چاہو کرتے رہو۔ مجھے اس سے ذرا بھی دلچسپی نہیں ہے۔"

"اس وقت پورے نیویارک میں صرف بلیک ڈیلی ہی وہ حرام کا بچہ ہے جس کے دل میں دریا کے لئے کوئی نرم گوشہ موجود ہے۔ شاید تم دونوں اسی کی پناہ میں ہو اور

ای نے تم کو سی ایس ڈی فراہم کی ہے۔" میری مکارانہ باتوں سے اس کا پارہ ایک دم چڑھ گیا۔

اس نے اپنی دانست میں مجھے خوف زدہ کرنے کے لئے وہ انکشاف کیا تھا لیکن اس کی زبان سے بلیک ڈیڈ کا نام سنتے ہی مجھے ہارلم کے اس داداگیر کی وہ بے رخی یاد آ گئی جو اس نے دیرا کے ساتھ روا رکھی تھی۔ میں نے برجستہ کہا "وہ حرام کا نہیں، شیر کا بچہ ہے اور اپنے سہاتوں کی حفاظت کرنی جانتا ہے۔ تم نے اس کے منہ لگنے کی کوشش کی تو وہ... تمہیں مزہ چکھا دے گا۔"

"یہ تم خود دیکھ لو گے۔" اس کا لہجہ سفاکانہ ہو گیا "میرا راستہ کاٹنے والے ہمیشہ دوسروں کے لیے عبرت کا سامان بنتے آئے ہیں....."

"میں تمہاری ان کھوکھلی دھمکیوں کا عادی ہوں۔ تم آج کے اخبارات میں ہولناک خبروں کی نوید سنا چکے تھے مگر کہیں کچھ نہیں چھپا۔ اب بلیک ڈیڈ بھی تمہارے سینے پر یوں ہی مونگ دلتا رہے گا۔"

"اگر تم ڈیلی نہیں ہو تو یہ بتاؤ کہ آج کل کس نام سے پہچانے جاتے ہو؟" یکایک ہی وہ پوچھ بیٹھا۔ اپنی تندیہ ضرورت یاد آتے ہی اس کی آواز نرم پڑ گئی تھی۔

"مجھے پھنسنے کی کوشش مت کرو۔ اگر تمہارا حافظہ کمزور ہو گیا ہے تو اپنی سہولت کے لئے مجھے کوئی نیا نام دے دو۔ تمہارے لیے میں وہی بن جاؤں گا۔"

"بہتر ہوتا کہ تم ڈیلی ہی رہو۔ یہ نام چھوٹا اور خاصا خوب صورت ہے۔"

"میں نے تمہیں کوئی نیا نام دینے کے لیے کہا تھا۔ ڈیلی کوئی پرانا نام ہے جو بھیانک آسیب کی طرح تمہارے دماغ سے چمٹا ہوا ہے۔ تمہاری تکرار سن کر مجھے اس نام سے چڑ ہونے لگی ہے۔"

"زبان سے تم ہر قسم کا ہذیان بکنے پر قادر ہو۔ تمہاری نئی باتیں میرے لیے ناقابل فہم ہیں۔ میں بس یہ یاد دلا سکتا ہوں کہ تمہارے لیے میری پیشکش آج بھی برقرار ہے۔"

"یہ سی ایس ڈی کیا بلا ہے؟" میں نے اس کی بات وہیں اڑا کر سوال کر ڈالا۔

"اگر بلیک ڈیڈ نے تمہیں اس کے بارے میں نہیں بتایا تو اپنے فون کی لائن سے جڑی ہوئی وہ ڈبیا تلاش کرو جس پر صرف ایک بلب اور ایک سوئچ پایا جاتا ہے۔ اسی کی وجہ سے دو مرتبہ تمہارا فون بند ہوا تھا اور تم اس کا الزام میرے سر ڈال رہے تھے۔"

"تم نے خود کہا تھا کہ اس بار فون میری مرضی سے بند ہو گا یعنی پہلے تم ہی کوئی گڑبڑ کر رہے تھے۔ تمہاری کی گڑبڑ کا تعلق بلیک ڈیڈ کی ڈبیا سے کیسے ہو سکتا ہے؟" مجھے اس کے ذہن میں بلیک ڈیڈ کی طرف سے بدگمانی کی جڑیں گہری کرنے کا ایک سنہرا موقع ہاتھ آ گیا۔

"وہ ڈبیا اس بات کی ضمانت ہے کہ گفتگو صرف دو لائنوں کے درمیان ہو گی۔ کہیں بھی کوئی دخل اندازی ہو تو سی ایس ڈی نامی وہ ڈبیا لائن کاٹ دیتی ہے۔" اسے تحمل کرنا پڑا۔

"اس کا مطلب یہ ہوا کہ تم نے دو مرتبہ میرے نمبر کا سراغ لگانے میں ناکامی کے بعد اس بار شرافت سے گفتگو جاری رکھی ہے۔ گڑبڑ کرو گے تو لائن کٹ جائے گی؟"

"اب تم پوری بات سمجھ گئے ہو۔ اس کتے نے تمہیں یقیناً ہارلم کے کسی اہم اڈے پر ٹھہرایا ہے۔ اسے خفیہ رکھنے کے لیے ہی فون پر سی ایس ڈی لگائی ہے تاکہ فون نمبر کے ذریعے کوئی اس کے خفیہ ٹھکانے کا پتا نہ چلا سکے۔"

"پھر تو یہ بہت کام کی چیز ہے۔ اسے تلاش کرنا پڑے گا۔" میں نے کہا۔

"میرے ہاتھ بہت لمبے ہیں۔ جلد ہی بلیک ڈیڈ کی گردن تک پہنچ جائیں گے۔" ریسیور میں آئزک نیل کی تلخ آواز گونجی "میرا مشورہ مانو تو مجھے اس اڈے کا پتا بتا کر خود وہاں سے نکل جاؤ ورنہ میرے آدمی بلیک ڈیڈ کے ساتھ تم کو بھی چھیں ڈالیں گے۔"

"تمہاری دلی خواہش بھی یہی ہے پھر مجھے ایک نیک مشورہ کیوں دے رہے ہو؟"

"انجام تمہارا بھی یہی ہوتا ہے لیکن تم چاہو تو غدار کی مخبری کر کے تھوڑی سی مہلت حاصل کر سکتے ہو۔"

"میں ایسی مہلت پر ہزار بار لعنت بھیجتا ہوں۔ تم اپنے لمبے ہاتھوں کو لہراتے رہو۔"

"تم سی ایس ڈی نکال کر مجھے فون کرو تب بھی یہ کام..."

اس بار میں نے اسے بات پوری کرنے کا موقع نہیں دیا اور تختی سے کہا "میں احسان فراموش اور محسن کش نہیں ہوں۔ بھول جاؤ کہ میں تمہارے لیے مخبری کرتا پھروں گا۔"

"تم اپنی گلوخلاصی کی راہیں خود مسدود کررہے ہو۔" اس کی تادیبی آواز ابھری "نیویارک کی زیر زمین دنیا ایک خون آشام جنگل کی طرح ہے۔ یہاں کے تمام باسی ایک دوسرے کو خوب پہچانتے ہیں۔ ہر بھیڑیا اپنی زندگی بچانے کے لیے بھیڑیوں کے راستے سے دور رہتا ہے لیکن بلیک ڈیڈ اب خود میری راہ میں آیا ہے، اس کے ٹھکانے میرے آدمیوں کے لیے کھلے راز کی طرح ہیں۔ میں اسے نہیں چھوڑوں گا اور اسی کے ساتھ تمہارا قصہ بھی نمٹ جائے گا۔ سی ایس ڈی تمہیں زیادہ دیر تک نہیں بچاسکے گی۔"

"خود قلعے میں بیٹھ کر اپنے آدمیوں کو مروانے والے بزدل بلکہ نامرد ہوتے ہیں۔ ہمت ہے تو اپنے آدمیوں کے ساتھ خود بھی ہارلم کے علاقے میں آؤ اور پھر تماشا دیکھو کون کس کا قصہ نمٹاتا ہے۔"

اس کے مختصر سے استہزائیہ قہقہے کے بعد آواز آئی "پہاڑ تلے آنے سے پہلے اونٹ خود کو سب سے بڑا سمجھتا ہے۔ بلیک ڈیڈ کا انجام میری عظمت ثابت کردے گا.... قتل و خون ریزی جیسے چھوٹے موٹے کام میرے کارندے کرتے ہیں۔ میں ایک معزز اور بارسوخ شہری ہوں۔ ان گھٹیا کاموں سے دور رہ کر اپنی ساری صلاحیتیں بہترین منصوبہ بندی کے لئے استعمال کرتا ہوں۔"

"تم بہت بے خوفی سے فون پر یہ ہولناک اعتراف کررہے ہو؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"یہ تمہاری سی ایس ڈی کا کمال ہے۔ مجھے معلوم ہے کہ سی ایس ڈی کے ہوتے ہوئے یہ ساری گفتگو میرے اور تمہارے درمیان محدود رہے گی۔ کسی تیسرے فرد یا آلے کی مداخلت ہوتے ہی لائن بے جان ہوجائے گی۔ بلیک ڈیڈ جیسے دوٹکے کے لفنگے اسے استعمال کرنے لگے ہیں تو مجھے بھی اس کا بندوبست کرنا ہوگا۔"

"تمہاری شیخی کا اندازہ اسی بات سے ہورہا ہے کہ تم ان سہولتوں تک سے محروم ہو جو تم سے کم تر لوگوں کے استعمال میں ہیں۔ اپنے بڑے دعوؤں کے باوجود تم بہت چھوٹی کھوپڑی کے مالک ہو۔"

"ڈیئی....!" اس کی قہر بار آواز ابھری۔

میں نے فوراً ہی فقرہ لپک لیا "ڈیئی نہیں، مجھے میرے اصل نام سے پکارو مسٹر ڈورنیل! تم میرا نام بگاڑنے اور بدلنے پر مصر ہو تو میں تمہیں آزک ساتھ یا کال نیل بنادوں گا۔"

"تمہاری وہ کتیا، ویرا کہاں ہے؟" میرے زہریلے فقروں کو پی کر اس نے دوسری سمت سے وار کرکے میری زبان سے اپنے مطلب کی کوئی بات اگلوانی چاہی۔

"ڈیئی کی طرح ویرا بھی تمہارے وہم کی کوئی پیداوار ہے۔ کل وہ تمہیں نیوآرک پر نظر آئی تھی، آج تمہارے دفتر کے قرب وجوار میں منڈلارہی ہوگی۔"

"تم فون نمبر سے میرے دفتر کا پتا چلا چکے ہو تو یہاں آنے سے کیوں وحشت زدہ ہو؟" مجھے یقین تھا کہ آزک نیل نے وہ فقرے دانت پیس کر ادا کیے ہوں گے۔

"یہ سن کر تمہارے ہوش اڑ جائیں گے کہ میں ایک بار وہاں کا سروے کرچکا ہوں۔" اس کے اعصاب پر اپنی وحشت طاری کرنے کے لیے میں نے دھاکا کیا "رات میں نے ورلڈ ٹریڈ سینٹر کے سب وے اسٹیشن سے تمہیں بلاوجہ فون نہیں کیا تھا۔ وہ ایک نازک سا پیغام تھا۔ ان اطراف میں گیارہویں منزل پر محصور ہوکر بھی تم ہروقت میری دسترس میں ہو۔"

"تم.... کک.... کالے سور!" خوف اور غصے کی شدت سے کانپتی ہوئی آواز ابھری "اس کا مطلب

ہے کہ تم نے اپنے ملک کے کرپشن کا تجربہ یہاں بھی کامیابی سے آزمایا ہے۔ میں تمہارا فون کمپنی کو فنا کر دوں گا۔ نان ڈائریکٹری ... افشا کرنا سنگین جرم ہے..... "

"اپنے سوا سب کو فنا کر دو۔" میں نے اس کی بات پوری ہونے سے پہلے مضحکہ اڑانے والے لہجے میں کہا "تم ابھی سے پاگل ہو رہے ہو۔ معلوم ہوتا ہے کہ کسی غیر فطری راستے سے شیطان تمہارے بدن میں حلول کر گیا ہے۔ وہ تمہیں ہلکان کر کے موت کے گھاٹ اتار دے گا۔"

اس نے بلاتوقف کئی موٹی موٹی گالیاں دے کر کہا "تم جھوٹے ہو۔ میرے علم اور مرضی کے بغیر میرے دفتر میں چڑیا کا بچہ بھی پر نہیں مار سکتا۔"

"تم بھول رہے ہو کہ میں چڑیا کا نہیں، انسان کا بچہ ہوں۔ اگر تم اتنے ہی پراعتماد ہو تو فون کمپنی پر کیوں برہم ہو رہے ہو؟ اپنے دفتر کا پتا کیوں نہیں بتا دیتے؟ تم نیویارک کے کوئی اچھے یا قاتل نہیں، ایک معزز کاروباری آدمی ہو۔ تم سے روزانہ سیکڑوں افراد ملنے آتے ہوں گے۔ ان میں تم مجھ جیسے اجنبی دوست کو آسانی سے پہچان سکتے ہو مگر پھر بھی خوف زدہ ہو، آخر کیوں؟"

"تم جھوٹے اور دھوکے باز ہو۔ میں تمہاری کسی بات پر یقین نہیں کرتا۔"

اس وقت تک میں بیدری ناتھ سنہ۔ ملنے والے اشاروں کے سہارے اسے مشتعل کر رہا تھا۔ اس بار میں نے ویرا کے قیاس کا سہارا لے کر کہا "تم نے میری رہنمائی نہ کی تو میں پوری کنال اسٹریٹ پر مجنوں کی طرح تمہیں ڈھونڈتا پھروں گا اور تم بدنام ہو جاؤ گے۔"

ورلڈ ٹریڈ سینٹر اور گیارہویں منزل کے بعد کنال اسٹریٹ کے حوالے نے اسے بھیر کر رکھ دیا۔ اس کی ہذیانی آواز ابھری "آؤ.... اس بار تم میرے دفتر سے زندہ نہیں لوٹ سکو گے۔"

"مجھے یقین ہے کہ تم اسی وقت اپنے دفتر سے نکل بھاگو گے اور دوبارہ ادھر کا رخ نہیں کرو گے۔ وہاں صرف تمہارے مسلح بھیڑیوں سے ہی ملاقات ہو سکے گی۔ پھر بھی میں غور کرتا رہوں گا۔ تزکی اولاد وہوتو دفتر سے نہ بھاگتا۔ میں بڑی دیر میں پہنچ رہا ہوں۔"

"بارلم کی گندی نالیوں کے ایک کیڑے کے بل پر تم یہ سب بول رہے ہو۔ تم آؤ بانہ آؤ، آج کی رات بارلم والوں کے لیے قیامت کی رات ہوگی۔ تم دیکھو کہ میں تم سب کو کیسے مسلتا ہوں۔"

"مسل کر سونگھ ضرور لینا۔ بڑی بھینی خوشبو آئے گی۔" میں نے چرکا لگایا۔

اس بار شاید اس نے اضطراری طور پر فون کے ساتھ کوئی حرکت کی۔ سی ایل ڈی پر بلب کی سرخی روشن ہونے کے ساتھ بزر چیخا اور لائن ڈراپ ہو گئی۔

ریسیور کریڈل پر رکھ کر میں چند ثانیوں تک ساکت وجامد بستر پر پڑا رہا جب تک آرزک بنکل سے گفتگو جاری تھی، میں اسے سلگانے اور چڑانے کے سحر میں گرفتار تھا۔ فون بند کرتے ہی مجھے احساس ہوا کہ میں نے سوئے ہوئے بھیڑیے کو غلط وقت پر چھیڑ دیا تھا۔

اس وقت ویرا کوئی ہتھیار لیے بغیر آرزک بنکل کے دفتر کا کھوج لگانے کے لیے نیویارک کی فنانشل ڈسٹرکٹ یا جنوبی مین ہٹن کی طرف گئی ہوئی تھی۔ ایسے معاملات میں ویرا نے بلا کی مہم جویانہ طبیعت پائی تھی۔ اگر اسے آرزک بنکل کے دفتر کا سراغ مل جاتا تو وہ اس عمارت میں گھسنے بلکہ دفتر تک پہنچنے کی رازدارانہ کوششیں بھی کر سکتی تھی۔

وہ لوگ خطرے سے بے خبر رہتے تو ویرا کسی سنگین خطرے سے دوچار ہوئے بغیر اہم معلومات حاصل کر سکتی تھی لیکن میں نے آرزک بنکل کو ہراساں کر کے ویرا کے لیے سخت مشکلات پیدا کر دی تھیں۔ میرے فون سے نجات ملتے ہی وہ اپنے آدمیوں پر برستا کہ وہ سب غافل پڑے رہتے ہیں۔ ان کی بے خبری میں ایک دشمن وہاں آیا اور پورا جائزہ لے کر چلا گیا۔

وہ خبر آرزک بنکل کے پورے دفتر کو ہلا دینے کے لیے کافی تھی۔ اس پر طرہ یہ تھا کہ میں نے تھوڑی دیر میں وہاں پہنچنے کی بے بنیاد دھمکی بھی دے ڈالی تھی۔

ان حالات میں وہاں ہر ایک کا چوکنا ہو جانا لازمی

تھا۔ ایسے میں اگر ویرا مشتبہ انداز میں وہاں بھٹکتی ہوئی کسی خون خوار محافظ کی نظروں میں آ جاتی تو اس کی بری خطرے میں پڑ سکتی تھی۔

تمام تر ظاہری تبدیلیوں کے باوجود جب مقتول ہی پاکستانی ٹیکسی ڈرائیور مرنے سے پہلے اسے پہچان سکا تھا تو نادیدہ موت کے خوف میں گھرے ہوئے آ بزک نیل کے نمک خوار اسے زیادہ آسانی سے شناخت کر سکتے تھے۔

اپنی سنگین ترین غلطی کا احساس ہوتے ہی میرے معدے میں خوف سے گرہیں سی پڑنے لگیں۔ وہ خوف صرف اس بات کا تھا کہ میری ایک حماقت کے نتیجے میں ویرا ماری جا سکتی تھی۔

میں نے دونوں ہاتھوں سے اپنا پیٹ دبا کر مضطرابی انداز میں کمرے میں ٹہلنا شروع کر دیا۔

ویرا نے مجھے مین ہٹن اور نیویارک کا جغرافیہ سمجھانے کی کئی مخلصانہ کوششیں کی تھیں۔ میں نے ہر بار ان باتوں کو غیر ضروری سمجھ کر نظر انداز کر دیا تھا۔ وہ وسیع و عریض شہر میرے لیے بالکل اجنبی تھا۔ اس کے بارے میں میری جملہ معلومات پین پلازا، پورٹ اتھارٹی بس ٹرمنل اور ورلڈ ٹریڈ سینٹر کے سب وے اسٹیشن تک محدود تھیں۔

یہ ممکن ہی نہیں تھا کہ میں اپنے ہوٹل سے نکل کر سب وے کے ذریعے ورلڈ ٹریڈ سینٹر جاتا اور وہاں سے کنال اسٹریٹ پہنچ کر ویرا کو ہر خطرے سے نکال لے آتا۔

ایسی کسی کوشش میں غالب امکان یہی تھا کہ ویرا کو بچانے کے بجائے میں اپنے لیے نئے خطرات مول لے بیٹھتا اور ہماری کسی پیش رفت کی راہیں ہمیشہ کے لیے مسدود ہو جاتیں۔

میں سوچتا اور سگریٹیں پھونک کر کمرے میں مسلسل ٹہلتا رہا۔ میرے سامنے کوئی دوسری اہم مصروفیت نہیں تھی لہٰذا میری ساری ذہنی توجہ ان ہی منفی امکانات پر مرکوز تھیں۔

کسی بھی موضوع پر ضرورت سے زیادہ غور و خوض میں ایک بڑی خرابی یہ ہے کہ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ اچھے اور برے۔ تمام امکانات اپنے اصل حجم سے کہیں زیادہ بڑے محسوس ہونے لگتے ہیں اور انسان کی زندگی اجیرن ہو جاتی ہے۔ اس وقت میرے ساتھ بھی کچھ ہو رہا تھا۔ ہر لمحے ذہن کونت نئے جھٹکے لگ رہے تھے۔ مسلسل یہی ہول اٹھ رہے تھے کہ ویرا کے ساتھ یوں ہوا تو کیا ہوگا اور ووں ہوا تو کیا ہوگا۔

وقت رینگ رینگ کر بہت دھیرے دھیرے گزرتا رہا۔ آخر ایک بجے کے قریب فون کی گھنٹی بجی تو میں بھڑک کر یوں اس کی طرف لپکا جیسے ریسیور میں سے آواز کے بجائے ویرا برآمد ہوگی۔

فون پر ویرا ہی تھی۔ وہ ہوٹل کی لابی سے انٹر کام پر یہ یقین کرنا چاہ رہی تھی کہ میں کمرے میں ہی موجود تھا یا طویل تنہائی سے اکتا کر کہیں نکل گیا تھا۔

”تم خیریت سے تو ہو نا؟“ میں نے اس کی آواز سنتے ہی.... بیتابی سے پوچھا۔

”اوہ ڈارلنگ....! کیسی اپنائیت اور تشویش ہے تمہاری آواز میں!“ میرا سوال سنتے ہی ویرا کے سر پر رومان کا بھوت سوار ہو گیا۔ ”ہر کی ایسی ہی فکر مندی کا یقین ہو تو میں آسانی سے مر بھی سکتی ہوں.... مگر تم.... تم تو پورے ہرجائی....“

میں نے جھنا کر ریسیور کریڈل پر پٹخ دیا۔ اس مجبوبہ روزگار عورت کے لیے فکر مند ہونا بھی اپنی شامت کو دعوت دینے سے کم نہیں تھا۔

چند منٹ بعد وہ کمرے میں پہنچی تو اس کے پچلے پچلے گلابی ہونٹوں پر زندگی سے بھرپور مسکراہٹ رقصاں تھی۔ آنکھیں چمک رہی تھیں اور چہرہ مسرت سے کھلا پڑ رہا تھا۔

”اس وقت تم نے پیار سے میری خیریت پوچھ کر میری ساری تکان اتار دی۔“ پرس ایک طرف اچھال کر ویرا مسہری پر گرتے ہوئے بولی۔ ”ہر وقت لڑتے رہنے کے ساتھ کبھی کبھی ایسے لہجے میں بات کر لیا کرو تو میں عمر بھر تمہارے پیر دھو دھو کر پیتی رہوں گی۔“

مجھے اس کی کم عقلی پر تاؤ آنے لگا۔ اس وقت لمحہ بھر

کے لیے مجھے خود بھی حیرت ہوئی کہ وہ غائب تھی تو میں
اس کی طرف سے تشویش میں مبتلا تھا، وہ آئی تو اس کی
باتوں پر غصہ آ رہا تھا۔

میں اس وقت ذرا سی بھی گرمی دکھاتا تو ویرا میرے
اس جائز ردعمل کو اپنے جذبے کی کھلی توہین قرار دے کر
لڑنے مرنے پر آمادہ ہو جاتی۔ میں نے ایسے کسی فساد
سے بچنے کے لیے خاص منافقانہ مسکراہٹ کے ساتھ کہا
"کامیابی کی خوشی تمہارے چہرے سے پھوٹی پڑ رہی
ہے۔"

"اس وقت میرا رواں رواں خوشی سے سرشار
ہے۔ یہ ہمارے اس سفر کی بہت مبارک گھڑی ہے کہ
اس وقت میری طرف سے تمہارا دل کچھ پگھلا ہے۔ یہ
کامیابی...."

"اس سے پہلے کہ میرا پورا دل پگھل کر تمہارے
قدموں میں بہہ جائے، کنال اسٹریٹ کی بھی کوئی خبر
سنا دو۔" اس بار میں ویرا کے سامنے آنکھیں پھیلائے
رکھنے پر قادر نہ رہ سکا۔

ویرا نے چونک کر اشتباہ آمیز نظروں سے میری
طرف دیکھا۔ وہ اندازہ لگانے کی کوشش کر رہی تھی کہ
میں نے اس کا مضحکہ اُڑانے کی کوشش کی تھی یا سنجیدگی
سے اپنے تجسس کا اظہار کیا تھا۔

اسے سنجیدگی کا مکمل یقین دلانے کے لیے میں نے
جبڑے ڈھیلے چھوڑ کر چہرہ لٹکا لیا۔

"میرا کام حیرت ناک طریقے پر آسان ہو گیا۔ کیا
تم تصور کر سکتے ہو کہ میں رنکس کے دفتر تک میں ہو
آئی ہوں؟" مطمئن ہونے کے بعد وہ بولی۔

"رنکس! یہ کیا بلا ہے؟" میں نے آنکھیں پھیلا کر
حیرت سے پوچھا۔

"یہ نیویارک کی بلکہ امریکا کی سب سے بڑی
سیکیورٹی کمپنی ہے جو بینکوں، مالیاتی اداروں اور بڑے
بڑے کاروباری مراکز کے درمیان نقد رقم کی محفوظ نقل و
حرکت کا کام کرتی ہے۔"

"وہاں تم کیا لینے گئی تھیں؟"

"اسحاق گھنٹی اسی رنکس انکارپوریٹڈ کا چیف
آپریٹنگ آفیسر ہے۔"

ویرا کے ان الفاظ کے ساتھ میرے ذہن میں
خطرناک مسلح آدمیوں سے بھری ہوئی بکتر بند فولادی
گاڑیاں گھوم گئیں جو عام حالات میں بڑی رقموں کی
منتقلی کے لیے استعمال کی جاتی ہوں گی لیکن نازک
مواقع پر سارے مسلح گارڈز اپنے اصلی روپ میں آ کر ان
گاڑیوں کو متحرک فولادی مورچوں کے طور پر استعمال
کرنے لگتے ہوں گے۔ آئزک بنگل نے اپنے پوشیدہ
عزائم کی تکمیل کے لیے ایک موزوں کاروباری آڑ
اختیار کی تھی۔

"لوگ عام طور پر کہتے ہیں کہ سیکیورٹی کمپنیاں قائم
ہونے کے بعد نیویارک میں چوریاں اور ڈکیتیاں بہت
تیزی سے بڑھی ہیں۔ اپنے کاروبار کو فروغ دینے کے
لیے ان میں سے بعض کمپنیوں نے کرائے کے
بدمعاشوں سے منظم وارداتیں کروا کے عدم تحفظ کے
احساس کو اتنی تقویت دی کہ آج نیویارک میں سیکیورٹی
کمپنی کی بامعاوضہ خدمات حاصل کیے بغیر چند ہزار ڈالر
کی منتقلی کو بھی محفوظ نہیں سمجھا جاتا۔" ویرا میری سوچ سے
بے خبر اپنی رو میں کہے جا رہی تھی۔

"اس نے اپنے سارے پسندیدہ قاتلوں اور
بدمعاشوں کو وردیاں دے کر اپنی کمرشل سیکیورٹی فورس
میں کھپا لیا ہوگا۔" میں نے پرخیال انداز میں کہا
"وردیاں اتارنے کے بعد وہی لوگ اسحاق گھنٹی کی
اصل قوت بن جاتے ہوں گے۔"

"آج امریکا کار سواروں کے معاشرے کے طور
پر پہچانا جاتا ہے کار سازی کے شعبے کو پروان چڑھانے
کے لیے اس ملک میں پبلک ٹرانسپورٹ سسٹم کو جن منظم
سازشوں سے برباد اور پھر محدود کیا گیا، وہ آج تاریخ کا
حصہ بن چکی ہیں۔"

"نیویارک پہنچنے کے بعد سے تم پر مسلسل تاریخ اور
جغرافیے کے دورے پڑ رہے ہیں۔" اس بار مجھے
چڑچڑے لہجے میں اپنے دل کی بھڑاس نکالنے کا موقع مل
گیا "ہم ریسرچ اسکالر نہیں ہیں، کچھ مقاصد لے کر
یہاں آئے ہیں۔ ہمارے پاس ان خرافات کے لیے

''نہیں ہے۔ مجھے یہ بتاؤ کہ تمہیں اسحاق گھنی یا رکس کے دفتر میں گھسنے کا موقع کیسے ملا؟''

''نشانیوں کے سہارے میں نے جس عمارت کا تعین کیا اس کے گیارہویں فلور کا آدھا حصہ رکس کے استعمال میں ہے۔ باقی فلور پر بہت سے چھوٹے چھوٹے دفاتر ہیں۔ ظاہر تھا کہ فلور کا سب سے بڑا دفتر ہی اس کا ہو سکتا تھا......''

میں نے ایک مرتبہ پھر بے چینی سے اس کی بات کاٹ دی ''یہ یقینی بات ہے کہ معلومات حاصل کرنے کے لیے تم نے بہت پاپڑ بیلے ہوں گے مگر مختصر الفاظ میں تم بتا چکی ہو کہ رکس، اسحاق گھنی کی کمپنی ہے، اب یہ بتاؤ کہ تم اس دفتر میں کیسے پہنچ گئیں۔''

''بہت بے صبرے ہو'' وہ پھیکی مسکراہٹ کے ساتھ بولی ''اس ہائی رائز کے گیارہویں فلور پر ایک ٹور آپریٹر کمپنی کا بھی دفتر ہے۔ نیویارک سے میامی تک سیاحت کا پروگرام طے کرنے کے بہانے وہاں پہنچنے میں کامیاب ہو گئی۔ اسی دوران میں رکس کے دفتر میں ہلچل سی نظر آئی اور کسی نے افواہ اڑا دی کہ ان کے دفتر میں ٹائم بم رکھے جانے کی اطلاع دی گئی ہے۔ وہ بھگدڑ اور چیخ پکار ہوئی کہ بس۔ زینوں اور لفٹوں پر یلغار ہو گئی۔ ایک بڑا ریلا رکس کے دفاتر میں گھس گیا کیونکہ ان کے استعمال کے لئے ادھر دو خاص لفٹیں لگی ہوئی ہیں۔ گارڈ بھی اس ریلے کو نہ روک سکے۔ مجھے ٹائم بم کی ذرا بھی پروا نہیں تھی۔ میں ایک خوف زدہ اور حواس باختہ عورت کی طرح ان کے پورے دفتر میں دندناتی پھرتی رہی۔ آخر ان کے ایک گارڈ نے تسلی تشفی دے کر مجھے لفٹ میں سوار کرایا تو میں مجبوراً نیچے آ گئی۔''

''اور ٹائم بم کا کیا ہوا؟'' میں نے تجسس لہجے میں سوال کیا۔

''کچھ نہیں.... معاملہ صاف ہونے تک میں کنال اسٹریٹ پر ہی منڈلاتی رہی۔ بات صرف اتنی سی تھی کہ رکس کا چیف اپنا دفتر چھوڑ کر عجلت میں روانہ ہوا تو اسٹاف میں کھلبلی مچ گئی۔ وہ منظر دیکھنے والوں نے ٹائم بم رکھے جانے کی کہانی گھڑ کر پھیلا دی۔''

''تمہارے گھسنے سے پہلے اسحاق گھنی وہاں سے نکل چکا تھا؟'' میں نے تصدیق چاہی۔

''ظاہر ہے..... وہ ہنگامی حالت اسی کی روانگی کی وجہ سے پیدا ہوئی تھی۔'' اس نے سرسری انداز میں جواب دیا ''بھگدڑ اور ریلے کی بات دوسری ہے ورنہ ان کا دفتر بہت محفوظ ہے۔ یہ حفاظتی انتظامات کی حد ہے کہ ان کے استعمال کے لیے دو الگ لفٹیں ہیں سو وہاں آنے والا شخص گراؤنڈ فلور سے براہِ راست ان کے دفتر میں پہنچتا ہے۔ پتا نہیں اس وقت اسحاق گھنی کو جانے کی کیا عجلت تھی۔''

میں ایک گہرا سانس لے کر ہنس پڑا ''تمہارے جاتے ہی فون پر اس سے چھیڑ چھاڑ کا سلسلہ چل پڑا تھا۔ آخر میں، میں نے اسے تھوڑی دیر میں اپنے پہنچنے کی دھمکی دی تھی۔''

''پھر وہ تم سے ڈر کر ہی بھاگا ہوگا۔ اگر یہ بات درست ہے تو وہ اوّل درجے کا بزدل ہے۔ اپنی جان پر کھیلے بغیر تم اس کے دفتر میں پھٹک بھی نہیں سکتے۔'' وہ حیرت سے بولی۔

''خدا کا شکر ہے کہ میری اس دھمکی سے تمہیں مدد مل گئی۔ میں سوچ رہا تھا کہ اس نے حفاظتی انتظامات زیادہ سخت کر دیے تو تم مصیبت میں پڑ جاؤ گی۔'' میں نے ایمان داری سے کہہ ڈالا۔

''پھر بھی میرا کچھ نہ بگڑتا۔ بس اتنا ہوتا کہ مجھے اندر گھسنے کا موقع نہ ملتا۔ اندر رکس کے ایک درجن سے زیادہ مسلح اور باوردی آدمی موجود تھے۔ دفتری عملہ ان کے علاوہ تھا۔''

''وہ اسی قدر بزدل ہے تو اب شاید ہی دوبارہ اپنے دفتر کا رخ کرے۔ وہ اس عجالت کا داغ ہارلم کے علاقے میں مٹانے کی کوشش کرے گا۔'' میں نے رکس کے دفتر میں رونما ہونے والی صورت حال کے تصور سے محظوظ ہوتے ہوئے کہا۔

''ہارلم!'' اس بار ویرا بری طرح چونکے بغیر نہ رہ سکی'' وہاں وہ کیا کرے گا؟''

ویرا کو بلیک ڈیڈ کا دو ٹوک اور بے لاگ انداز

ذرا بھی پسند نہیں آیا تھا پھر بھی وہ نیو یارک کا اکلوتا قابلِ ذکر بدمعاش تھا جس کے دل میں ویرا کے لیے ہمدردی موجود تھی۔ شاید ویرا ابھی کسی آڑے وقت کے لیے اس مہرے کو محفوظ رکھنا چاہتی تھی اسی لیے وہ فون پر بلیک ڈیڈ کو لتاڑنے کے بجائے گفتگو ختم ہوجانے کے بعد اسے بزدل اور دوغلا قرار دے کر رہ گئی تھی۔

ان وجوہ کی بنا پر میں نے اپنے کردار کو گھٹاتے ہوئے مبہم انداز میں کہا "اسحاق گھنی کو شبہ ہو رہا ہے کہ ہم دونوں کو بلیک ڈیڈ کی حمایت حاصل ہے۔"

"اچھا ہے کہ وہ یہ سوچ رہا ہے۔ تم نے اس کی غلط فہمی دور کرنے کی کوشش تو نہیں کی؟" ویرا نے رقیبانہ مسرت کا اظہار کرتے ہوئے پوچھا۔

ویرا کے اس رویے سے حوصلہ پا کر میں نے سچ کہہ ڈالا "میں نے گھما پھرا کر اس کے اس شبے کو تقویت دینے کی ہر کوشش کی تھی۔ وہ سمجھ رہا ہے کہ بلیک ڈیڈ اپنے کسی اہم ٹھکانے پر فون سے سی ایس ڈی لگائے، ہمارے ساتھ روپوش ہے۔"

"سی ایس ڈی کے بارے میں اسے کیسے معلوم ہوا؟" ویرا نے حیرت سے پوچھا۔

میں نے ویرا کو اپنی اور آزک بلی کی گفتگو کی تمام کڑیوں سے باخبر کرنا شروع کر دیا تا کہ نئی صورت حال اپنے پورے سیاق و سباق کے ساتھ اس کے علم میں آسکے۔

"یہ بہت ہی اچھا ہوگا۔ بلیک ڈیڈ نے میرے ساتھ رکھائی دکھا کر نمک حرامی کی ہے۔ اپنے بھلے وقتوں میں، میں نے اس احسان فراموش کو بہت سہارے دیے تھے جن کے صلے میں اس کی طرف سے مجھے ایک بزدلانہ مشورے کے سوا کچھ نہیں مل سکا۔" ویرا پوری کہانی سن کر خوش ہوگئی "اچھا ہے کہ ہمارے دو حریف اب ایک دوسرے سے لڑ پڑیں گے۔"

"دیکھنا ہوگا کہ دو بڑے امریکی بدمعاش ایک دوسرے سے کیسے لڑتے ہیں۔"

ویرا ہنس پڑی "تم تو ہر امریکی کو بدمعاش قرار دیتے ہو۔ ان کی لڑائیاں دنیا بھر میں ہر جگہ نظر آتی ہیں۔ خاصا کشت و خون ہوگا....."

"امریکا کی سرزمین پر امریکی غنڈوں کو لڑوانے کا الگ ہی لطف ہے۔" میں نے قطع کلامی کر کے کہا "دیکھنا یہ ہوگا کہ بلیک ڈیڈ کو نیچا دکھانے کے لیے شی کیا کرتی ہے۔"

"شی کچھ بھی نہیں کرے گی۔ امریکا میں شی کا وجود نہ ہونے کے برابر ہے۔"

"لیکن شی لاجیڈ واشنگٹن اور نیو یارک میں ہی رہا کرتا تھا۔" میں نے اسے یاد دلایا۔

"حکومت سے بھاری گرانٹ لینے اور منصوبے منظور کرانے کے لیے شی کا سربراہ اور اس کا عملہ یہاں رہتا ہے ورنہ امریکیوں کے لیے یہ نام نامانوس ہے۔ شی کا اصل ہدف ایشیا ہے جہاں افیم کاشت کر کے ہیروئن بنائی جاتی ہے۔ یورپ پر بھی توجہ کی ضرورت صرف اس لیے پڑتی ہے کہ ایشیا سے اسمگل ہو کر ہیروئن یورپ ہی کے راستے امریکا آتی ہے۔ مقامی فتنیوں میں آج تک شی کا نام نہیں آیا۔"

"تو بلیک ڈیڈ کی سرکوبی کے لیے اسحاق ڈیوڈ اسٹارز کو استعمال کرے گا؟" میں نے پوچھا۔

ویرا نے اپنے سر کو نفی میں ہلاتے ہوئے کہا "وہ مال دار یہودیوں کا نیم مذہبی اور نیم معاشرتی کلب ہے جو اپنے مذموم عزائم کی تکمیل کے لیے صرف سرمایہ فراہم کرتا ہے تا کہ اس کی نیک نامی پر حرف نہ آئے۔ خوں ریزی اور غنڈہ گردی کے لیے کرائے کے آدمی استعمال ہوتے ہوں گے۔"

"تو پھر ریکس محض ایک کاروباری ادارہ ہو کر رہ جاتا ہے۔" میں نے کہا۔

"ہوسکتا ہے کہ ریکس میں دو ہری تنظیم ہو۔ غیر قانونی مقاصد کے لیے پس پشت رہ کر اپنے ہی کسی آدمی کو استعمال کرتا ہو۔" ویرا نے پُرتشویش لہجے میں رائے دی "اب تم دیکھ لینا کہ اسحاق اور بلیک ڈیڈ کی لڑائی کی ابتدا کسی چھوٹے سے واقعے سے ہوگی جسے بڑھا کر نسلی فساد میں تبدیل کر دیا جائے گا اور متحارب گروہ بڑھ چڑھ کر حملے کریں گے۔"

"یہ کیسے ممکن ہے؟" میں نے بے ساختہ حیرت سے پوچھا۔

"نیویارک میں زیر زمین دنیا کے بیشتر جھگڑوں کی یہی روایت رہی ہے۔ نسلی فساد میں امن و امان درہم برہم ہو جاتا ہے۔ پولیس متاثرہ علاقوں میں گھسنے میں ناکام رہتی ہے۔ اصل مجرم اپنے مقاصد پورے کر کے غائب ہو جاتے ہیں۔ جو لوگ پکڑے جاتے ہیں وہ کمزور شہادتوں کی بنا پر عدالتوں سے چھوٹ جاتے ہیں۔ عوام کو پتا ہی نہیں چلتا کہ ڈراما کیا تھا۔"

"ان باتوں سے تم باخبر ہو تو قانون کے رکھوالے بھی بے خبر نہیں ہوں گے۔"

"سب جانتے ہیں لیکن مصلحتوں اور مجبوریوں کی وجہ سے اپنی زبانیں بند رکھنے پر مجبور ہیں۔"

"امریکا جیسے ملک میں حکام کی یہ مجبوریاں ناقابل فہم معلوم ہوتی ہیں۔"

"تمہیں معلوم ہے کہ امریکا کا صدر تک ڈیوڈ اسٹارز کی بات سننے اور ماننے پر مجبور ہے تو نچلے درجے کے حکام ان شوریدہ پشتوں کا کیا بگاڑ سکتے ہیں جن کی سرپرستی وہ لوگ کر رہے ہوں۔ ان کی حرکتوں سے کبھی کبھار دانستہ چشم پوشی بھی کرنی پڑ جاتی ہے۔"

"ہر واقعے میں ایک فریق بارسوخ ہو سکتا ہے لیکن قتل اور لوٹ مار کے واقعات کے دوسرے فریق کی گردن ناپنے کے بجائے بے گناہوں کو کیوں گھیرا جاتا ہے؟"

وہ تلخی سے ہنس پڑی اور بولی "کیا پاکستان میں یہ سب اسی طرح نہیں ہوتا؟ ایک فریق پر گھیرا تنگ کیا جائے تو وہ عدالت میں پہنچ کر دوسرے حریف کا نام لیتا ہے۔ مرنے اور مارنے والوں کو بہت جلد ایک دوسرے کے بارے میں سب کچھ معلوم ہو جاتا ہے۔ ان معلومات کے دباؤ میں آ کر پولیس دونوں کو ڈھیل دینے پر مجبور ہوتی ہے۔"

"اچھا ہوا کہ کچھ ہونے سے پہلے تم سے یہ سب باتیں ہو گئیں۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا "اب رونما ہونے والے واقعات سے اندازہ ہو جائے گا کہ تمہاری طویل غیر حاضری میں امریکی معاشرہ کس حد تک تبدیل ہوا ہے۔ پاکستان کو پسماندگی اور اقربا پروری کا شکار ہونے کا طعنے دینے والوں کی یہ انتہا بے راہ روی میرے لیے حیران کن ہوگی۔"

"فکر مت کرو۔ اسحاق تمھی نے امریکا میں تمہارے قدم جلد ہی نہ اکھاڑ دیے تو تمہیں یہاں قدم قدم پر حیران ہونے کے وافر مواقع ملیں گے۔"

"بڑی عجیب بات ہے کہ ہم اپنے اور اسحاق تمھی کے اصل نام لینے سے گریز کر رہے ہیں لیکن دوسرے سارے معاملات پر کھل کر بے تکان باتیں کر رہے ہیں۔ اس وقت یہ احتیاط مجھے بڑی حد تک مضحکہ خیز معلوم ہو رہی ہے۔" میں نے ہلکی سی انگڑائی لیتے ہوئے کہا۔

"یہ احتیاط تمہارے ہی مشورے پر کی جا رہی ہے۔ اگر اسحاق کی دھمکیوں میں ذرا بھی وزن ہوتا تو اس وقت بلیک ڈیڈ کا نام لینا بھی خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔"

"اس کا نام خبروں کی زینت بنا تو اسے بھی کالا ابا کہا جا سکتا ہے۔ میرا خیال ہے کہ اپنے ناموں کے سوا ہر بات غیر ضروری ہے۔ اردو میں باتیں کرتے ہوئے انگریزی ناموں کا تلفظ اتنا بگڑ جاتا ہے کہ کوئی انگریز یا امریکن بھی انہیں آسانی سے نہیں سمجھ سکتا۔"

وہ بے ساختہ ہنس پڑی اور کہنے لگی "یہ تم نے پتے کی بات کہی ہے۔ جنوبی ایشیا کے رہنے والے جب فخر کے ساتھ اردو، ہندی یا بنگالی لب و لہجے میں فرفر انگریزی بولنے کی کوشش کرتے ہیں تو مجھے ہمیشہ ان بے چاروں پر ترس آتا ہے۔ ان کے کہے ہوئے آدھے الفاظ اپنے تلفظ کی وجہ سے سننے والوں کے سروں پر سے گزر جاتے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ اردو میں، میں خود بھی آئزک نیل کا تلفظ بگاڑ بیٹھی ہوں لیکن تمہارا نام ذرا انوکھا ہے۔ پاکستان سے امریکا تک جوں کا توں رہا ہے۔"

"تم بھول رہی ہو۔ یہ میرا نام نہیں، عرفیت ہے۔" میں نے دھیرے سے تصحیح کی۔

"ہاں، عرفیت پر یاد آیا۔" وہ چونک کر بولی

"بدحواسی اور افراتفری کے عالم میں مجھے رنکس کے دفتر کے ایک بڑے کمرے میں جیننی نظر آئی تھی۔ اس کا کھوج نکال کر میں گھر پر اس سے ملوں تو رنکس کے بارے میں بہت کچھ معلوم ہو سکتا ہے۔"

"یہ جیننی کس ذات شریف کا نام ہے؟" وہ ایک بے ساختہ اور منطقی سوال تھا۔

"یہ اس کی عرفیت ہے ورنہ اس کا نام للی برنارڈ ہوا کرتا تھا۔ ایک زمانے میں وہ میری گہری دوست اور رازدار رہ چکی تھی۔"

"عجیب دوست ہے وہ تمہاری!" میں نے اسے گھور کر کہا "تم دندناتی ہوئی اس کے دفتر میں گھس گئیں اور وہ تمہیں نہیں پہچان سکی۔"

"میں نے شیشے کے دروازے کے سامنے سے گزرتے ہوئے اس کے کمرے اور میز کی طرف دیکھا تھا۔ رنکس میں وہ کسی اہم عہدے پر فائز معلوم ہوتی ہے۔"

"وہ تمہیں تمہارے اصل نام سے ہی پہچانتی ہوگی۔" میں نے اندیشہ ظاہر کیا "اگر اسحاق کی ملازمت اختیار کر کے وہ کسی ذہنی انقلاب سے دوچار ہو چکی ہے تو تمہارے خلاف ایک مضبوط گواہ بھی ثابت ہو سکتی ہے۔ جلد بازی میں کوئی غلط فیصلہ نہ کر بیٹھنا۔"

"حرکت میں برکت ہے۔" وہ بائیں آنکھ دبا کر بولی "ہم یہاں ہنگامہ آرائی کے لیے آئے ہیں کب تک ایک دوسرے سے چھپ کر پردوں میں بیٹھے رہیں گے۔ وہ ہماری حلیف ثابت نہ ہوئی تو حریف نکلے گی اور حریفوں کا ایک ہی علاج بہتر ہوتا ہے۔" رک کر اس نے اپنے نرخرے پر شہادت کی انگلی پھیری۔

چند ثانیوں کے لیے کمرے کی فضا پر خاموشی چھا گئی۔ ہم دونوں بیک وقت اپنے لیے نئی سگریٹیں سلگانے میں مصروف ہو گئے تھے۔

جلتی ہوئی دیا سلائی ایش ٹرے میں ڈالتے ہوئے ویرا نے مسلے ہوئے ٹوٹوں کی تعداد پر پہلی بار غور کیا اور حیرت سے بے ساختہ بول پڑی "چند گھنٹوں میں یہ ساری سگریٹیں تم نے پھونکی ہیں؟"

"تمہارے فراق میں اس سے بہتر شیطانی مشغلہ کیا ہو سکتا تھا؟"

"تمہاری ایسی باتوں سے میرے دل کو بہت راحت اور تسکین ملتی ہے۔" وہ آنکھیں موند کر ہولے سے بولی "غزالہ کے ساتھ تمہارے دل کے کسی کونے کھدرے میں میرا بھی ننھا سا ایک آشیانہ ہے۔ میرے لیے یہ بہت خوشی کی بات ہے کہ تمہارے لیے مدتوں کی چاہت اور محنت رائگاں نہیں گئی۔۔۔"

"ڈائیلاگ مت بولو۔" اسے چٹکی سے اتار کر میں نے ناراضی لہجے میں کہا "ہم بارک میں کھولتے ہوئے آتش فشاں کے دہانے پر بیٹھے ہیں۔ یہ وقت ان خرافات میں پڑنے کا نہیں ہے۔"

وہ اپنی جگہ چھوڑ کر اٹھ کھڑی ہوئی اور میری طرف پیش قدمی کرتے ہوئے خواب ناک آواز میں کہنے لگی "تم بہت سر پھرے اور سفاک دوست ہو۔ یہ خرافات ہی زندگی کی اصل رونق ہیں مگر تم ہو کہ ان نرم و نازک باتوں کو بچکانہ قرار دیتے ہو....."

وہ میرے سر پر آ گئی تھی۔ میں نے بوکھلا کر اپنی جگہ چھوڑ دی۔ "مجھ سے دور رہو۔" میں نے اسے دونوں ہاتھوں سے دور دھکیلتے ہوئے اضطراری لہجے میں کہا "دن کے اجالے میں تمہارے دماغ پر کیا کیا خبط سوار ہو رہا ہے؟"

"خرافات، خبط.... بدتمیزی، واہیاتی۔ تم اسے کچھ بھی کہہ لو مگر زندگی کا مزہ اسی ڈھول ڈھمکے میں ہے۔ باہر دن ہے تو ہوا کرے۔ ہماری کھڑکیوں پر پردے ہیں، بلب جل رہا ہے۔ یہاں وقت ہماری مرضی کا تابع ہے۔ ہم وقت کے قیدی نہیں ہیں۔" تھکی ہوئی، پرسکون آواز میں وہ فقرے ادا کرتے ہوئے ویرا نے دونوں ہاتھوں سے میرے شانے مضبوطی سے تھام لیے۔ اس کی گداز ہتھیلیوں اور مخروطی انگلیوں کا بھرپور لمس مجھے یہ احساس دلانے کے لیے کافی تھا کہ جو بھی وقت تھا، میرے لیے کسی برے وقت سے کم نہ تھا۔

☆☆☆

بدری ناتھ سے شبام کی کوٹھی میں ملاقات سے شروع ہونے والا وہ دن ابتدا ہی سے خوش گوار ثابت ہوا تھا۔ اس سے پہلے میں خود کو نیویارک میں ایک پنجرے کا قیدی محسوس کررہا تھا جس کے لیے ہوٹل کے کمرے سے باہر کوئی راہ نہیں تھی۔

اپنے خلاف اخبارات میں اور نشریاتی ذرائع پر کسی بھرپور سرکاری مہم کے آغاز کے خوف سے ایسا معلوم ہورہا تھا جیسے امریکا میں ہمارا وقت ہوٹل بدل بدل کر کمروں میں محبوس رہ کر گزر جائے گا مگر حالات نے اچانک ہی ایک بھرپور کروٹ لی تھی۔

مجھے دھمکیاں دینے والا کسی کو یہ باور کرانے میں کامیاب نہیں ہوسکا تھا کہ میں امریکی حکام کی آنکھوں میں دھول جھونک کر نیویارک پہنچ چکا تھا۔ مجھے خوف زدہ کرنے والا خود دہشت زدہ ہوکر نیویارک میں اپنے دفتر سے بھاگ نکلا تھا۔ اس کے ذہن میں بلیک ڈیڈ کے خلاف سخت انتقامی جذبہ جڑ پکڑ چکا تھا اور ویرا اس کے دفتر میں لی برنارڈ عرف جینی کا پتا چلا چکی تھی۔

بند گلی میں مجھے یک بیک کئی راستے نظر آنے لگے تھے اور ان میں سے ہر راستہ کامیابی کی طرف جاتا ہوا نظر آرہا تھا۔ ناکامی اور خفت بس وہی تھی جو مجھے ویرا کے ہاتھوں اٹھانی پڑی تھی۔

ویرا کے لیے اس وقت آرتھر کی نیل سے بلیک ڈیڈ تک سارے حریف کیڑوں مکوڑوں کی طرح حقیر ہوکر رہ گئے تھے۔ وہ اپنی سب سے بڑی کامیابی پر نازاں اور اپنی دھن میں مگن تھی۔ وہ اپنی حرکات و سکنات سے.... اس وقت بھی مجھے چڑانے بلکہ اکسانے کی کوشش کررہی تھی۔ میں اس کی طرف سے بے خبر نہیں تھا۔ کن انکھیوں سے بار بار اس کا جائزہ لے رہا تھا مگر بظاہر اسے نظر انداز کرکے ٹیلی وژن کی رنگین اور متحرک اسکرین کی طرف متوجہ تھا جس پر کسی بھی لمحے کوئی بڑی خبر آسکتی تھی۔

میں نے آرتھر کی نیل کو یہ بتاکر کہ میں اس کی بے خبری میں اس کے دفتر کا جائزہ لے چکا تھا سفید جھوٹ بولا تھا۔ اس نے میرے جھوٹ کو سچ سمجھ کر احمقانہ انداز میں ویرا کو یہ موقع فراہم کردیا کہ وہ اس کے دفتر میں گھس سکے۔

آرتھر کی نیل کی اس بوکھلاہٹ کی بنا پر مجھے پورا یقین تھا کہ وہ نکس کے دفتر سے فرار کی راہ اختیار کرنے کے بعد ایک پل کے لیے بھی چین سے نہیں بیٹھے گا۔ فوری طور پر اپنے مجرم یعنی بلیک ڈیڈ کو اس کے کیفر کردار تک پہنچانے کی کسی بھرپور سازش کی تیاری شروع کردے گا۔

ہارلم بلیک ڈیڈ کا گڑھ تھا۔ ویرا مجھے بتا چکی تھی کہ سفید فام ماں اور سیاہ فام باپ کا وہ بیٹا اپنی ماں کے رنگ روپ پر گیا تھا لیکن موروثی طور پر کالوں میں گھرا رہ کر خوش رہتا تھا۔

ہارلم مین ہٹن کے شمال میں براڈوے اور ففتھ ایونیو کے درمیان کالوں کا وہ مخصوص علاقہ ہے جو امریکا جیسے نو آباد باتی ملک میں بھرپور تاریخی ورثے کا مالک ہونے کے باوجود غربت، افلاس، بے روزگاری، گندگی اور جرائم پروری کے ایک زرخیز مرکز کے طور پر پہچانا جاتا ہے۔

ہارلم کی سڑکوں پر اور گلیوں میں ہر وقت آوارہ گرد اور نشے باز لڑکے لڑکیوں کے غول منڈلاتے رہتے ہیں جن کے سفید فام عام طور پر لوٹ مار کا آسان نشانہ ثابت ہوتے ہیں۔ ہارلم میں دن کے اوقات میں جرائم کی رفتار بہت سست رہتی ہے لیکن شام کا دھندلکا پھیلتے ہی وہاں جرائم پیشہ افراد کا راج ہوجاتا ہے۔

آبروریزی اور نقد رقم سے قیمتی اشیا تک کی رہزنی اس علاقے کے مقبول و مستند جرائم ہیں۔

مین ہٹن بلکہ پورے نیویارک کے دوسرے علاقوں سے ہارلم اس قدر مختلف آبادی ہے کہ وہاں اس زمانے میں اکا دکا ہی بلند عمارتیں نظر آتی تھیں۔ اپالو تھیٹر ہارلم کا مشہور ہال ہے جو کالوں کی بیشتر تفریحی [illegible] مرکز و محور رہتا ہے۔ موسیقی کے تمام تر سیاہ فام فن کاروں اور بعض سفید فام سپر اسٹارز نے بھی اپالو تھیٹر میں اچھے فن کے مظاہرے کیے ہیں۔

فلک بوس عمارتوں کے جنگل میں ہارلم کا سپاٹ اور

ترجب زدہ علاقہ ہر نو وارد پر مظلومیت اور حسرت و یاس کا ایسا گہرا اثر ڈالتا ہے کہ بے اختیار نیویارک کے کالوں سے ہمدردی ہونے لگتی ہے۔ خدا ترسی اور انسان دوستی کا یہ سحر اس وقت ٹوٹتا ہے جب کسی ویران نکڑ پر منہ سے شراب کے بھپکے اڑاتا ہوا کوئی سیاہ فام نوجوان گن پوائنٹ پر نو وارد کی جیبیں خالی کرانے کے ساتھ گھڑی تک اتار لیتا ہے۔ اس تجربے سے گزرنے کے بعد لٹنے والے ہر سیاہ فام کو ویسا ہی تند خو، وحشت زدہ اور بد گو سمجھنے لگتے ہیں۔

"آج بہت انہماک کے ساتھ ٹیلی وژن دیکھ رہے ہو۔" طویل خاموشی کے بعد ویرا نے ہی سکوت توڑنے میں پہل کرتے ہوئے زبان کھولی" کیا بالغوں کے کسی پروگرام کا انتظار کر رہے ہو؟"

"تمہارے ہوتے ہوئے ایسے پروگراموں کا انتظار کون کر سکتا ہے۔" مجھے طنز کرنے کا موقع مل گیا۔

وہ بہت چالاک تھی۔ اپنی ذات کے کمزور پہلوؤں کو ذرا دیر کے لیے بھی موضوع سخن نہیں بننے دیتی تھی۔ ڈھٹائی سے بولی۔" مجھے معلوم ہے کہ تم ہارلم کی اس چھوٹی سی خبر کے منتظر ہو جو رات گئے تک وہاں کی شام کا سماں باندھ دے گی۔"

"تمہیں سب کچھ معلوم ہوتا ہے تو خاموش کیوں نہیں رہتیں؟" میں نے تنک کر پوچھا۔

"یہاں بیٹھ کر انتظار میں سسکنے کے بجائے کیوں نہ یہ شام اسی علاقے میں گزاری جائے؟" اس نے فوراً ہی ایک تجویز پیش کر دی۔

"تاکہ وہ فساد پرور، چھوٹی سی خبر ہمارے ہی بارے میں ہو۔" میرا لہجہ کاٹ دار ہو گیا۔

"اس خوش فہمی میں نہ رہنا۔ تم جیسے سو آدمی بھی مر جائیں تو ہارلم والوں کے کان پر جوں تک نہیں رینگے گی۔ وہ لوگ صرف کالوں کے بارے میں حساس ہیں جب کہ تم گورے چٹے ہونے کے باوجود سفیدی مائل گندمی ہو۔ منہ کالا کر کے تم ان کی ہمدردیاں جیت سکتے ہو۔"

اس کے مشورے پر میں اسے ملامت بھری نظروں سے گھور کر رہ گیا۔

"ہارلم کے بعض علاقے خاصے محفوظ ہیں۔" ویرا نے مسکراتے ہوئے کہا" کانوینٹ ایونیو، مالکم ایکس بولیوارڈ اور ایک سو پینتالیسویں اسٹریٹ سب محفوظ ہیں۔ وہاں خبریں پر لگا کر چھپتی ہیں۔"

"تم وہاں جانا چاہتی ہو تو ضرور جاؤ۔ مجھے اعتراض نہیں ہوگا۔"

"کچھ ناراض معلوم ہو رہے ہو؟" اس نے نرمی اور اپنائیت سے پوچھا۔

"میں الو کا پٹھا معلوم ہو رہا ہوں۔ تم کو اس پر تکلیف ہے؟" میں نے برہمی سے کہا۔

"جوان ضرور ہو لیکن اتنے کم سن بھی نہیں ہو کہ شمار پٹھوں میں کرنے لگوں۔"

"خدا کے لیے اپنی زبان بند کر لو۔ کیوں سالا سننے پر تلی ہوئی ہو؟"

"انسان اندر سے اس قدر گیلا ہوتا ہے کہ اسے جلانا بالکل ناممکن ہے۔ پھر تمہاری ا... میں ایسے غیر مانوسی محاورے کیوں زندہ ہیں۔"

"جب تک تم زندہ ہو، ہر بے تکی اور بے ہودہ بات زندہ رہ سکتی ہے۔"

"کیا تم پوری نیک نیتی سے میری موت کے آرزومند ہو؟" اس نے یک بیک سنجیدہ ہو کر پوچھا۔ اس کی شرارت سے چمکتی ہوئی آنکھوں سے اچانک اداسی جھلکنے لگی تھی۔

"تم اسی طرح مجھے بیزار کرتی رہیں تو میں تمہارے مرنے کی آرزو ہی نہیں، دعا کرنے پر مجبور ہو جاؤں گا۔" میں نے تلخی سے کہا۔

اس کی آنکھوں میں اتر آنے والی اداسی کم ہو گئی۔ وہ ایک مرتبہ پھر پہلے کی طرح مگن اور بے فکر نظر آنے لگی اور بولی" اب بھی کہ تم غصے میں ہو۔ غصہ تھوک دو۔ میں نہیں مناؤں گی۔"

پرامن بقائے باہمی کا وہ رسمی معاہدہ ہونے کے بعد ویرا نے مسہری کی سائیڈ ٹیبل کے نچلے خانے سے نکالا ڈائریکٹریاں نکال کر بستر پر ڈھیر کر دیں اور خود بھی و

آلتی پالتی مار کر بیٹھ گئی۔

میں نے اس سے کچھ نہیں پوچھا۔ میرے کسی بے ضرر سوال کے نتیجے میں وہ پھر کوئی محاذ آرائی شروع کر سکتی تھی۔ سوئے ہوئے اس فتنے کو خاموشی کی نیند سے جگانا مناسب نہیں تھا۔

وہ ایک ضخیم ڈائریکٹری میں سر کھپانے میں مصروف ہوگئی تو میں نے فون سنبھال لیا۔

آرنزک بنگل کے نمبر سے دوسری گھنٹی کے بعد ایک نسوانی آواز سنائی دی۔

"تمہارا باس ابھی تک واپس نہیں آیا؟" میں نے کسی تمہید کے بغیر سوال کر ڈالا۔

"اپنا نام اور پیغام دے دو۔ اسے مل جائے گا۔"

میرے طرز تخاطب نے اسے ذرا بھی حیران نہیں کیا تھا۔

میں کچھ بولنے بھی نہیں پایا تھا کہ ٹی ایس ڈی کے بزدل کی آواز کے ساتھ فون بند ہوگیا۔

ویرا اپنے سامنے کھلی ہوئی ڈائریکٹری کو بھول کر میری طرف ہمہ تن گوش بن چکی تھی۔ میں نے ایرجنس پر دوبارہ وہی نمبر ملایا اور اس بار بھی وہی آواز سنائی دی۔

"کال ریکارڈ یا ٹریس کرنے کی حماقت کر رہی تو میرے حساس آلات لائن کاٹ دیں گے۔" میں نے لائن ملتے پر اسے آگاہ کیا۔ "تمہارا باس ان ہی کرتبوں سے بدک کر اپنے دفتر سے بھاگا تھا۔"

"کوئی کہیں سے نہیں بھاگا تھا۔ تم کون ہو؟ کیا چاہتے ہو؟" لڑکی نے سپاٹ آواز میں پوچھا۔

"تم اس کی ملازم ہو اور محنت کر کے اپنی روزی کما رہی ہو۔ تم سے مجھے کوئی پرخاش نہیں ہے۔ اپنے چیف کو تلاش کر کے بتا دینا کہ اس کے بھاگنے کے بعد میں تمہارے دفتر میں پہنچا تھا۔ وہاں بھگدڑ اور افراتفری کا راج تھا۔ اس وقت وہاں ٹائم بم نہیں رکھا گیا تھا لیکن اب ایسا ہو سکتا تھا۔"

"مسٹر! تمہیں کوئی سنگین غلط فہمی ہوئی ہے۔ یہ رنکس انکارپوریٹڈ کا صدر دفتر ہے۔ آخر تم یہ دھمکیاں کیوں دے رہے ہو؟"

وہ لڑکی اس کی وفادار تھی یا صرف رنکس کی ملازمہ۔ دونوں صورتوں میں اسے آرنزک بنگل کے عزائم سے آگاہ کر کے میں اس کے گلے میں رسوائی کا طوق ڈال سکتا تھا۔

میں نے نرمی سے کہا "میں فرض کیے لیتا ہوں کہ تم رنکس کی ایک ایماندار ملازمہ ہو اور اپنے چیف کی مجرمانہ سازشوں سے تمہارا کوئی تعلق نہیں ہے۔"

"تمہارا مفروضہ سو فیصد درست ہے۔ چیف کے جانے کے بعد دفتر سے کئی افراد جا چکے ہیں۔ ان میں چیف کی پرسنل سیکریٹری بھی شامل تھی۔ میں اس کی جگہ چیف کے لیے پیغامات لے رہی ہوں۔"

"گڈ... اس کا مطلب ہے کہ اب دفتر میں صرف وہ لوگ رہ گئے ہیں جو واقعی نیکوکاری کا کام کرتے ہیں۔ چیف کی سازشوں میں حصہ لینے والے ایک ایک کر کے نکل چکے ہیں۔"

"مجھے نہیں معلوم کہ تم کیا کہہ رہے ہو۔" لڑکی کی آواز میں خوف سمٹ آیا "یہ ایک صاف ستھرا ادارہ ہے۔ یہاں کسی قسم کی مجرمانہ سرگرمیاں ہوتی ہیں تو میں ان سے بے خبر ہوں۔"

"تمہارا چیف آج ہارلم میں خوں ریز فسادات کروانے کا ارادہ رکھتا ہے۔ بظاہر معمولی نظر آنے والا کوئی حادثہ ہوگا اور وہاں فسادات کی آگ بھڑک اٹھے گی۔ بلوائیوں کی آڑ میں چیف کے آدمی اپنے دشمنوں اور ان کے خفیہ ٹھکانوں کو تاک تاک کر نشانہ بنائیں گے۔"

"میں پھر پوچھتی ہوں کہ تم کون ہو.....؟ تمہیں یہ سب کیسے معلوم ہوا؟"

"میں ایک خدائی فوجدار ہوں۔ میں نے فون پر اسے دفتر میں پہنچ کر اس کا سر توڑ دینے کی دھمکی دی تھی۔ میں اسے خون کی ہولی کھیلنے سے روکنا چاہتا تھا مگر وہ کسی خارش زدہ چوہے کی طرح اپنے بل سے نکل کر بھاگ گیا۔ میری بات لکھ لو کہ اب وہ کئی دن تک دفتر نہیں آئے گا۔"

"تم یہ خوف ناک باتیں مجھے کیوں سنا رہے ہو۔"

اس کا خوف بڑھ چکا تھا۔

"مجبوری ہے کیونکہ اس فون پر نمبر ڈائریکٹ کر دی گئی۔ ہو سکتا ہے تم سچ بول رہی ہو۔ تمہارا گینگ سے ہو۔ سازشوں سے کوئی تعلق نہ ہو۔ میں تم کو بچانا چاہتا ہوں۔ غور سے سنو کہ تم دہرا چہرہ رکھنے والے ایک صیہونی دہشت گرد کے چنگل میں پھنسی ہوئی ہو۔ جلد از جلد وہ اپنے ساتھ تم کو لے ڈوبے گا۔"

"صیہونی دہشت گرد..... ؟ مگر مسٹر نیل تو بہت نفیس اور مہذب آدمی ہیں۔"

"یہ اس کے چہرے کا ایک نقاب ہے۔ اس کے پیچھے ایک مجرم اور یہودی دہشت گرد چھپا ہوا ہے....."

"ہم..... مگر میں بھی یہودی ہوں۔ یہودی ہونا کوئی جرم نہیں ہے۔" خوف زدہ ہونے کے باوجود وہ اس غلط پر احتجاج کیے بغیر نہ رہ سکی۔

"میں یہودی نہیں، یہودی دہشت گرد کہہ رہا ہوں۔ آنے والے چوبیس گھنٹوں میں ہارلم کی خون آشام خبروں سے تمہیں اپنے چیف کی اصلیت کا علم ہو جائے گا۔ اس جیسے لوگوں نے ہی دنیا بھر میں یہودیوں کو بدنام کیا ہوا ہے۔" میں نے نرمی سے اسے اپنی بات سمجھاتے ہوئے کہا۔

"تم اپنے لب و لہجے سے امریکی نہیں معلوم ہوتے مگر اتنے باخبر کیسے ہو سکتے ہو؟"

"تمہارا چیف عالمی دہشت گرد ہے اور میرا ملک بھی اس کا نشانہ بنا ہوا ہے۔"

"تم پاکستانی تو نہیں ہو؟" اس کے بے ساختہ سوال نے چند ثانیوں کے لیے میرے اوپر سکتہ طاری کر دیا۔ اس نے مجھے فلسطینی عرب، ایرانی یا لیبیائی نہیں، سیدھا درست پاکستانی سمجھا تھا۔ اس کے دماغ میں یہ بات بٹھا دی گئی تھی کہ روئے زمین پر یہودیوں کا سب سے بڑا دشمن پاکستان ہے۔ اس تصور کی تردید کرنے کے لیے میرا جواب نفی میں ہونا ناگزیر تھا۔

"نہیں، میں پاکستانی نہیں ہوں۔ دہشت گردوں کا کوئی وطن ہوتا ہے نہ قوم۔ تمہارا چیف اسرائیل کے بجائے نیو یارک میں رہتا ہے۔ امریکی ہونے کے باوجود وہ ہارلم میں رہنے والے امریکیوں کے قتل عام کی منصوبہ بندی کر رہا ہے۔ کیا یہ ذرا سی بات تمہاری سمجھ میں نہیں آ رہی۔"

"تمہارے لگائے ہوئے الزامات بہت سنگین ہیں۔ تم نے مجھے الجھن میں ڈال دیا ہے۔ میں تمہارے سچ اور جھوٹ کے بارے میں کوئی فیصلہ نہیں کر سکتی۔ مجھے اپنے سینئرز سے مشورہ کرنا پڑے گا۔"

"مشورہ کرو اور تم سب مل کر بھی کسی نتیجے پر نہ پہنچ سکو تو اگلے چوبیس گھنٹوں میں رونما ہونے والے واقعات تم سب کی آنکھیں کھول دیں گے۔"

"ہارلم کے بارے میں تمہاری پیش گوئی درست نکلی تو میں یہ نوکری چھوڑ دوں گی۔" اس نے پہلی بار میری باتوں کے جواب میں کسی حوصلہ افزا ردعمل کا مظاہرہ کیا۔

"چیف سے رابطہ ہو تو اسے میرے فون کے بارے میں ضرور بتا دینا۔"

"کیا میں تمہاری کہی ہوئی دوسری باتیں بھی اس کے سامنے دہرا سکتی ہوں؟"

"اگر تم اپنی اخلاقی جرأت سے کام لے سکو تو یہ میرے اوپر تمہارا ذاتی احسان ہوگا۔ اسے معلوم ہونا چاہیے کہ اس کی عالمی غنڈہ گردیوں سے نفرت کرنے والے اب اسے بے نقاب کرنے پر تل گئے ہیں۔"

"تم فکر مت کرو۔ ایسے معاملات میں ہم امریکی بہت راست گو..... بلکہ منہ پھٹ ہوتے ہیں۔ وہ فرشتہ ہے تب بھی اسے معلوم ہونا چاہیے کہ اس کے بدخواہ اس کے خلاف کیسی زہر افشانی کرتے پھر رہے ہیں۔ اپنے بارے میں سب جاننے کا حق ہر ایک کو حاصل ہے۔"

میں دل ہی دل میں اسے برا بھلا کہہ کر رہ گیا۔ یوں معلوم ہو رہا تھا جیسے راست گوئی اور شخصی آزادی کو ہر امریکی نے اپنا تکیہ کلام بنا رکھا ہو۔

"تم اچھی اور بے باک لڑکی ہو۔" میں نے اس کی خوشنودی کے لیے تعریفی لہجے میں کہا "کہیں تمہارا نام للی بربارڈ تو نہیں؟"

"نہیں، میں مس رائے ہوں، جیلن رائے۔ چیف کے چلے جانے کے بعد اس وقت للی دفتر کی سربراہ ہے۔ میں اس سے بہت جونیئر ہوں۔ کیا تم اسے جانتے ہو؟"

"تمہارے دفتر میں، میں نے اس کا نام سنا تھا۔ میری فراہم کی ہوئی معلومات پر تم اس سے ضرور مشورہ کرنا۔ ہوسکتا ہے کہ وہ تمہیں کوئی بہتر رائے دے سکے۔"

"یہ میری صوابدید پر منحصر ہے۔ تم مجھے پڑھانے کی کوشش مت کرو۔" میری نرم گفتاری کے نتیجے میں اس کا کھویا ہوا حوصلہ رفتہ رفتہ بحال ہو گیا تھا۔

یہ پیغام ترنک بل کے دفتری عملے کی ایک غیر [illegible] تک پہنچ چکا تھا۔ میں نے فون پر اسے [illegible] شوخ نظروں سے ویرا کی طرف دیکھنے لگا۔

"یہ پتا چل رہا تھا کہ تم رنکس کے نمبر پر بات کر رہے تھے لیکن تمہیں للی کا نام لینے کی کیا ضرورت پیش آ گئی تھی؟" نگاہیں چار ہوتے ہی ویرا نے اپنا پہلا سوال داغ دیا۔

"اس وقت مجھے اہم معلومات حاصل ہوئی ہیں۔ تمہاری للی یا جینی کے ہاتھ صاف معلوم ہوتے ہیں۔"

"تم نے یہ اندازہ کیسے لگایا؟ یہ درست ہے تو میں ان سے ابھی بات کرتی ہوں۔"

"اسحاق ختنی کے جانے کے بعد رنکس کے کافی لوگ بھی روانہ ہو گئے۔ اس وقت للی بربارڈ دفتر کی سربراہی کر رہی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ جرائم میں حصہ لینے والا کوئی فرد اس وقت رنکس کے دفتر میں موجود نہیں ہے۔ اسی امید پر میں فون اٹھانے والی پر اپنا وقت برباد کر رہا تھا۔"

"تمہارے پاس اسحاق کا تازہ ڈائریکٹری نمبر ہے۔ میں ڈائریکٹری سے رنکس کے نمبر دیکھ کر ابھی جینی سے بات کرتی ہوں۔ اسے پہچانتے ہی میں نے اس سے مدد لینے کا فیصلہ کر لیا تھا۔"

"ان لوگوں کو میری دی ہوئی اطلاعات پر تبادلہ خیال کرنے کا وقت دو۔ اس کے بعد جینی تمہاری ہر بات دھیان سے سننے پر مجبور ہو جائے گی۔ یہ اور بات ہے کہ تمہارے بارے میں آخری اشتہار بازی نے اسے تم سے برگشتہ کر دیا ہو۔"

"وہ میرے خلاف سرکاری پروپیگنڈے سے متاثر ہونے والی نہیں ہے۔ اسے میرے بارے میں ہر بات معلوم ہے۔ یوں سمجھ لو کہ ہم دونوں ایک مدت تک شب و روز یک جا رہے ہیں۔"

"پھر تمہیں بلیک ڈیڈ سے پہلے جینی کا دھیان آنا چاہیے تھا۔" میں نے اعتراض کیا۔

"اس وقت ہمیں اسحاق ختنی کے خلاف کسی قابل اعتماد ساتھی کی ضرورت تھی۔ ان غنڈا گردوں کے مقابلے میں جینی جیسی لڑکی کچھ بھی نہیں کر سکے گی۔"

"اب وہ رنکس جیسی کمپنی میں دو نمبر عہدے پر فائز ہے۔ ہوسکتا ہے کہ تم سے الگ ہونے کے بعد اس نے خود کو بدل لیا ہو۔"

"وہ بدلنے والی لڑکی نہیں ہے۔ اس وقت وہ ایم بی اے کر رہی تھی۔ اس کے بعد اسے اعلیٰ ملازمت ہی کرنی تھی۔ بینکنگ اس کا پسندیدہ شعبہ تھا۔ پتا نہیں وہ سیکیورٹی مینجمنٹ میں کیوں آ گئی۔"

ان تمام سرگرمیوں کے دوران میں ہم دونوں میں سے کوئی بھی ٹیلی ویژن کی طرف سے غافل نہیں تھا۔ جوں ہی ہمارے کانوں میں ہارلم کا نام آیا، ہم اپنی گفتگو بھول کر اسی طرف متوجہ ہو گئے۔

ویرا کے اندازے کے عین مطابق ہارلم کے بارے میں پہلی بری خبر آ ہی گئی تھی۔ اس میں سب سے زیادہ چونکانے والی بات یہی کہ خبر میں رنکس کا نام بھی موجود تھا۔

ہارلم کی ایک سو ستائیسویں اسٹریٹ کے ایک چوراہے پر دو مسلح موٹر سائیکل سواروں نے رنکس کی ایک گاڑی کو روک کر لوٹنا چاہا تھا مگر گاڑی کے ساتھ موجود مسلح محافظوں کی مزاحمت پر ان میں سے ایک بائیس

سال نوجوان سیاہ فام مارا گیا تھا۔ اس کے ساتھی کو زخمی حالت میں پکڑ کر پولیس کے حوالے کر دیا گیا تھا۔"

"میں شرط لگا سکتی ہوں کہ یہ خبر اصل واقعات کے برعکس گھڑی گئی ہے۔" دوسری خبر شروع ہونے سے پہلے ہی ویرا نے پرجوش لہجے میں دعویٰ کیا۔

"تمہاری دانست میں اصل واقعہ کیا رہا ہوگا؟" میں نے دلچسپی سے پوچھا۔

"رنکس کے مسلح بدمعاشوں نے میدان صاف دیکھ کر ان دونوں کالے لڑکوں کو گھیرا ہوگا اور تاک کر اپنا نشانہ بنایا ہوگا۔ ایسی ناگہانی وارداتیں ہی عموماً فسادات کا نقطۂ آغاز ثابت ہوتی ہیں۔"

"یہ واردات گمنام فاکسوں کے ذریعے بھی رونما ہو سکتی تھی۔ حیرت ہے کہ اسحاق گھنٹی نے اس بار رنکس کا نام بھی داؤ پر لگا دیا ہے۔" میں نے کہا۔

"یہ اس کی بگڑی ہوئی ذہنی حالت کا ثبوت ہے۔ وقت ضائع کیے بغیر لوگوں کے جذبات بھڑکانے کا یہ آسان ترین طریقہ تھا۔ جان و مال کے تحفظ کے لیے رجسٹرڈ سکیورٹی گارڈز کو یہاں کافی چھوٹ حاصل ہوتی ہے۔ زخمی ہونے والا اپنی صفائی میں کوئی گواہ پیش نہیں کر سکے گا۔"

وہ پہلی خبر پانچ بجے آئی تھی۔ شام کے سائے دراز ہونے تک ہارلم میں توڑ پھوڑ اور جلاؤ گھیراؤ کی وارداتیں شروع ہو چکی تھیں۔ مرنے اور زخمی ہونے والے کے ہمدردوں کے جتھے سڑکوں پر نکل آئے تھے اور سڑکوں پر ناکارہ اشیا کے ڈھیر جلا کر ٹریفک کی راہ میں روڑے اٹکا رہے تھے۔

سات بجے تک ان واقعات میں تشدد کا رنگ نمایاں ہو چکا تھا۔ متعدد دکانوں کو لوٹ کر آگ لگا دی گئی تھی اور ہر طرف فائرنگ کا شور گونج رہا تھا۔ ضلعی حکام نے ہارلم میں ٹریفک کا داخلہ بند کر دیا تھا۔

"اس وقت ہارلم میدان جنگ کا نقشہ پیش کر رہا ہوگا۔" میں نے ٹیلی ویژن پر ابتدائی تصویری رپورٹ دیکھ کر تبصرہ کیا "علاقے کی پولیس کہاں سوئی ہوئی ہے۔"

"پولیس کی جبری مداخلت سے ہنگامہ آرائی زور پکڑ لیتی ہے۔ ہارلم کے مشرق میں دریا کے پار برونکس کی ڈسٹرکٹ ہے۔ وہاں بھی کالوں کی بڑی تعداد آباد ہے۔ وہ نسبتاً خوش حال اور پڑھے لکھے ہیں لیکن جذبات بھڑکتے ہیں تو برونکس ڈسٹرکٹ بھی فساد کی لپیٹ میں آ جاتی ہے۔"

اس دوران میں ویرا ٹیلی فون ڈائریکٹریوں پر اپنا کام ختم کر چکی تھی۔

اس نے ایک کاغذ پر آئزک بیل کے نام کے ساتھ ساتھ رہائشی فون نمبر نوٹ کیے تھے۔ کچھ نمبر رنکس انکارپوریٹڈ کے تھے۔ تین پتے اور فون نمبر للی برنارڈ کے نام کے ساتھ مندرج تھے۔

"ان ہی میں سے کوئی نہ کوئی اسحاق گھنٹی اور للی کا پتا ہوگا۔ ہارلم میں حالات بگڑنے کے بعد جینی تمہاری باتوں پر فکر مند ہوگی۔ یہی حال ہیلن راسنے کا بھی ہوگا۔" ویرا نے کہا۔

"ان نمبروں کی مدد سے شاید ہم جینی کو ڈھونڈ لیں مگر اسحاق گھنٹی کا ہاتھ آنا مشکل ہے۔ اس کے بارے میں کارآمد معلومات جینی ہی فراہم کر سکے گی۔" میں نے جواب دیا۔

میں ٹیلی ویژن پر تازہ ترین خبروں کا انتظار کرتا رہا۔ ویرا اپنے منتخب کیے ہوئے نمبروں پر طبع آزمائی کرنے لگی۔ میں اس کی کوششوں پر دل ہی دل میں مسکراتا رہا۔ آئزک بیل نے اتنی کچی گولیاں نہیں کھیلی تھیں کہ نیویارک کی ٹیلی فون ڈائریکٹری میں اپنے گھر کا پتا چھپوا ڈالتا۔ وہ نیویارک میں رہنے والا آٹھواں آئزک بیل تھا جس کا ڈائریکٹری میں کوئی سراغ نہیں مل سکتا تھا۔ اگر وہ اسی قدر غیر محتاط ہوتا تو رنکس کے کاروباری نمبروں کے ساتھ ہی چیف ایگزیکٹو کے طور پر اپنا رہائشی پتا اور فون نمبر دے سکتا تھا۔

ویرا نے سات مسلسل ناکامیوں کے بعد ہتھیار ڈال دیے۔ "ان میں اس کا نمبر نہیں ہے یا سات میں سے کوئی ایک جھوٹ بول رہا ہے۔ دیکھو اب للی کا کیا رہتا ہے۔ اس کے بعد میں کراچی بات کروں گی۔"

"سی ایس ایس ہونے کے باوجود یہاں سے پاکستان کال بھی مل جائے گی۔ بکنگ کے لیے آؤٹ اسٹیشن اور اوورسیز کالز کی پوری تفصیل ریکارڈ ہوتی ہے۔ اس کے لیے تمہیں باہر جانا ہوگا۔"

"میں مصروف ہوں۔ تم ہی کراچی کی خیر خبر لے آؤ۔" ویرا نے میری خوشامد کی۔

"میں مناسب وقت کا انتظار کر رہا ہوں۔ کراچی میں اس وقت صبح کے چار بج رہے ہوں گے۔" میں نے اسے آگاہ کیا اور وہ بے ساختہ ہنس پڑی۔

"یہاں کے چکروں میں پڑ کر میں بھول ہی گئی تھی کہ پاکستان کا وقت یہاں سے نو گھنٹے پیچھے ہے۔" وہ اسی مترنم ہنسی کے درمیان بولی "نیند خراب ہونے پر اول خان بھنا جائے گا۔"

"وہ بھنانے والوں میں سے نہیں ہے۔ ہماری آوازیں اس کو خوش کر دیں گی مگر پھر بھی میں مناسب وقت پر فون کرنا پسند کروں گا۔ رکی ملیک سلیک کے لیے یہ وقت موزوں نہیں ہے۔"

ویرا دوبارہ فون کی طرف متوجہ ہو گئی اور پہلی ہی کوشش میں جینی سے بات کرنے میں کامیاب ہو گئی۔

وہ دو پرانی بے تکلف سہیلیوں کی روایتی پرجوش گفتگو تھی۔ میں نے اشارے سے ویرا کو آگاہ کیا اور کمرا چھوڑ کر نچلی منزل پر ہوٹل کے بار کی طرف چل دیا تاکہ ویرا بے تکلفی کے ساتھ جینی کے ساتھ باتیں کر سکے۔

ہوٹل کا بار زیادہ آباد نہیں تھا۔ بیشتر میزیں خالی تھیں۔ وہ ۔۔۔ بھی گنتی کے ۔۔۔ نظر آ رہے تھے۔ ۔۔۔ کا آرڈر دے کر میں نے سگریٹ سلگائی۔

میں اپنے کمرے سے چلا آیا ۔۔۔ ہارلم میں رونما ہونے والے واقعات میں الجھا ہوا تھا۔ وہ رات کی ابتدا تھی۔ پتا نہیں آنے والے چند گھنٹوں میں وہاں کیسی جانی اور مالی بربادی رونما ہونے والی تھی۔

امریکیوں کے معیار سے اسکاچ کا وہ ایکسٹرا پیگ ایک گھنٹے کی مصروفیت کے لیے کافی تھا۔ لبوں کو تر کر کے، جرعہ جرعہ لطف لینے کے بہانے میں بھی کنجوسی سے کام لیتا تو آسانی سے اسی ایک پیگ کے سہارے دیر تک بار کے کاؤنٹر پر جما رہ سکتا تھا لیکن فراخ دلی سے کام لینے کی بنا پر میں نے ذرا سی دیر میں سارا سیال ٹھکانے لگا دیا۔ جام کو اتنی سرعت سے خالی ہوتا دیکھ کر بار ٹینڈر کی آنکھوں میں حیرت لہرائی۔ مجھ سے نظریں چار ہوتے ہی وہ احمقانہ انداز میں مسکرایا اور پھر چمکتے ہوئے گلاسوں کو خشک فلالین سے رگڑ رگڑ کر مزید چمکانے میں مصروف ہو گیا۔ اس نے مجھ سے نئے آرڈر کے بارے میں دریافت نہیں کیا تھا۔

ہلکے سے سرور کے عالم میں کمرے میں، میں واپس پہنچا تو فون پر ویرا کی گفتگو جاری تھی۔ وہ ریسیور بستر پر ڈال کر دروازہ کھولنے آئی تھی۔ دروازہ کھول کر مجھے دیکھتے ہی اس نے دوڑ کر دوبارہ ریسیور اٹھا کر کان سے لگا لیا۔ میں دروازہ بند کر کے کرسی پر گر گیا۔

میری واپسی کے چند منٹوں بعد ویرا نے فون پر الوداعی کلمات ادا کر کے سلسلہ منقطع کر دیا۔

"آج ستارے یاوری کر رہے ہیں۔" فون بند کر کے ویرا نے مسرت سے بھرپور لہجے میں مجھے مطلع کیا "جو کچھ سوچ رہی ہوں، ہوتا چلا جا رہا ہے۔"

"منہ کالا کرنے کے بارے میں تم نے کیا سوچا ہے؟" میں نے سنجیدگی سے پوچھا۔

"یہ کیسی واہیات باتیں کر رہے ہو تم؟" وہ ترشی سے بولی "تمہاری سانسوں سے الکحل کی بو آ رہی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ زیادہ چڑھا آئے ہو۔"

"یہ تمہاری ہی تجویز تھی کہ ہارلم کے لیے منہ کالا کرنا ۔۔۔" میں نے ۔۔۔ اپنا کے بے پروائی سے کہا "اب اسے واہیات قرار دے رہی ہو۔"

"شاید مجھے منہ کے بجائے چہرہ کہنا چاہیے تھا۔" وہ خفت آمیز لہجے میں بولی "مگر اب وہاں گھسنا ناممکن ہے۔ فسادات پر قابو پانے والی اینٹی رائٹ پولیس کی بکتر بند گاڑیاں بھی ابھی تک متاثرہ علاقے میں داخل ہونے میں کامیاب نہیں ہو سکی ہیں۔ کچھ مسلح لوگ ہارلم آنے والے راستوں پر باقاعدہ مورچہ زن ہو چکے ہیں۔"

"پورے علاقے کی ناکہ بندی کرکے بلیک ڈیڈ کو ڈھونڈا جارہا ہے۔" میں نے پُر تفکر لہجے میں کہا۔

"چینی بتا رہی تھی کہ ہارلم کا حال آج بہت خراب ہے۔ کئی شراب خانے اور بینک لوٹ کر جلائے جا چکے ہیں۔ جابجا آگ کے شعلے اور دھوئیں کے بادل منڈلا رہے ہیں۔ کچھ شہریوں نے پولیس اور اخبارات کو فون کرکے بتایا ہے کہ باہر سے آئے ہوئے کچھ نامعلوم مسلح افراد ایک کیسینو اور ایک نائٹ کلب کو گھیرے میں لے چکے ہیں۔ دونوں طرف سے دھواں دھار فائرنگ ہورہی ہے۔ پڑوسی بری طرح دہشت زدہ ہیں۔"

"وہ دونوں بھی بلیک ڈیڈ کے متوقع ٹھکانے ہوسکتے ہیں۔ وہ اپنے مقدر کی کسی خوبی سے آج زندہ بچ بھی گیا تو اپنے بہت سے جاں نثاروں سے محروم ہوجائے گا۔" میں نے کہا۔

"وہ اس سے بدتر سزا کا مستحق ہے۔" ویرا حقارت سے بولی۔ "اس کی سرد مہری سے مجھے دلی صدمہ پہنچا تھا۔ اس بزدل کو زندہ رہنے کا کوئی حق نہیں ہے۔"

"تمہارا ٹیلی وژن کھلا ہوا ہے تو ہارلم کے بارے میں چینی سے خبریں کیوں لے رہی تھیں؟"

"اس کے گھر پر مسلسل خبریں دینے والے کیبل ٹی وی کا کنکشن ہے۔ وہ لوگ ہارلم سے براہ راست تصویری رپورٹیں نشر کررہے ہیں۔ شاید ان کی ٹیم ہنگامے پھیلنے سے پہلے وہاں پہنچنے میں کامیاب ہوگئی تھی۔ وہ کیبل کنکشن اس ہوٹل میں نہیں ہے۔"

"بالغوں والے دو چینل ہیں۔ چاہو تو وہ آن کرلو۔ تمہیں اپنے خاصے عزیز و اقارب نظر آجائیں گے۔"

وہ چند ثانیوں تک غصیلی نظروں سے مجھے گھورتی رہی پھر بھرائی ہوئی آواز میں بولی۔ "میرے ماضی پر طنز کررہے ہو.....! تم اچھی طرح جانتے ہو کہ میلان میں ایک ڈان مرسیانو کے اشاروں پر ناچنے والی ایک کٹھ پتلی تھی۔ میں اس پر ذرا بھی شرمندہ نہیں ہوں کیونکہ اس راہ کے انتخاب میں میری مرضی کا ذرا بھی دخل نہیں تھا یہ بات....."

"بس بس.....!" میں نے ہاتھ اٹھا کر اسے خاموش کرادیا۔ "مذاق مذاق میں اس قدر رنجیدہ یا جذباتی ہونے کی ضرورت نہیں۔ سیلان کا نام میرے گمان میں بھی نہیں تھا۔"

ویرا ملامت آمیز نظروں سے میری طرف دیکھتی ہوئی الماری کی طرف چلی گئی جہاں لندن کے گیٹ وک ائرپورٹ سے خریدی ہوئی اسکاچ کی آخری دو ڈیوٹی فری بوتلیں باقی رہ گئی تھیں۔

ویرا نے ذرا سی دیر میں بے لوثی کے جملہ لوازم ایک تپائی پر جمع کردیے۔ مجھ سے قدرے ناراض ہونے کے باوجود اس نے روم فریج میں سے دو گلاس نکالے تھے۔ پرانی پاپی ہونے کی وجہ سے وہ معترف تھی کہ کوئی ہم پیالہ نہ ہو تو پینے کا سارا لطف غارت ہوجاتا ہے۔

اگلی خبریں آنے تک ہارلم میں آتش زنی کی پھیلتی ہوئی چنگاری ایک بھیانک آگ کی صورت اختیار کرچکی تھی۔ کئی علاقوں میں بے گوروکفن لاشیں پڑی ہوئی تھیں جن کا کوئی پرسان حال نہیں تھا۔ کیسینو اور نائٹ کلب پر ہونے والے مقابلے کی خبریں دوسرے ذرائع بھی دے رہے تھے۔ وہاں ہونے والی لڑائی میں ایک فریق آتش گیر بم اور ہینڈ گرینیڈ تک استعمال کررہا تھا۔ دونوں مقامات پر ایسے جدید ہتھیار محاصرہ کرنے والوں کے تھے۔ وہ ان دونوں عمارتوں کو جانی اتلاف کی پروا کیے بغیر خاک کا ڈھیر بنا دینے پر تلے ہوئے تھے۔

"دن کا اجالا پھیلنے سے پہلے یہ نامعلوم حملہ آور اپنے زخمیوں سمیت غائب ہوجائیں گے۔" میں نے ایک گہرا سانس لے کر کہا۔ "آگ، خون اور بارود کا یہ بھیانک کھیل رات بھر یوں ہی جاری رہے گا۔ سب کچھ ان ہی خطوط پر ہورہا ہے جن کی نشان دہی تم نے کی تھی۔"

"ایسے واقعات یہاں روز روز نہیں ہوتے۔ اتنے بڑے پیمانے پر فساد شاید سات برس بعد ہوا ہے۔ تم خوش قسمت ہو کہ تم نے دو تین دنوں میں ہی نیویارک کی زیر زمین دنیا کا یہ بھیانک روپ بھی دیکھ لیا۔ اگر صبح تک یہ آگ سرد نہ ہوئی تو دوسرے علاقے بھی اس کی

لپیٹ میں آسکتے ہیں۔"

"افغانی حادثات پر بھی ایسا ہی تشدد آمیز ردعمل ہوتا ہوگا؟" میں نے پوچھا۔

"ایسا آئے دن ہوتا رہتا ہے اور تھوڑے سے حصے میں محدود رہتا ہے۔ ان واقعات پر پولیس تیزی سے قابو پالیتی ہے۔ کوئی قابل ذکر نقصان نہیں ہونے پاتا۔"

"آج ہونے والی خوں ریزی کا بوجھ میں اپنی گردن پر محسوس کررہا ہوں۔" میں نے برف کو پگھلاتی ہوئی طلائی اسکاچ کا ایک چھوٹا سا گھونٹ لے کر دھیرے سے کہا۔

"یہ تمہارا قصور نہیں ہے۔ شراب نوشی کے بعد ہر شخص ضرورت سے زیادہ حساس ہوجاتا ہے۔" ویرا نے تسلی دینے کے انداز میں کہا "تم نے صرف اتنا کیا ہے کہ بلیک ڈیلا کے بارے میں اسحاق کی بدگمانیوں کو تقویت دی ہے۔ ان دونوں کو نیو یارک نے پروان چڑھایا ہے۔ اسی شہر کے باسیوں کو اپنے اس گناہ کا تاوان دینا چاہیے۔ تم کیوں خود کو ملامت کرتے ہو؟"

"جینی سے تمہارے مذاکرات کیسے رہے؟" کچھ دیر کی خاموشی کے بعد میں نے پوچھا۔

"شاندار۔ وہ آج بھی پہلے کی طرح مخلص اور گرم جوش تھی۔ مجھے وی آئی پی بننے پر مبارک باد دے رہی تھی۔"

"یہ سانحہ کب ہوا....؟ تمہیں کس نے وی آئی پی بنایا؟" میں نے بے ساختہ سوال کیا۔

"میری اور تمہاری تلاش کے سلسلے میں امریکی اداروں نے پاکستان کے ساتھ یہاں کے اخبارات میں بھی انعامی اشتہارات شائع کرائے تھے۔ پرائی سرزمین پر امریکیوں کے جانی اتلاف پر مقامی رائے عامہ کو متاثر کرنے کے لیے وفاقی ادارے ہمیشہ ایسے ڈھکوسلے آزماتے رہتے ہیں۔ جس کی گرفتاری پر ملین ڈالر کا انعام مقرر کردیا جائے اسے تم وی آئی پی نہیں تو کیا کہو گے؟"

"اسے اس خطیر انعام سے کوئی دلچسپی نہیں ہے؟" میں نے تعجب سے پوچھا۔

"وہ اس سے بیزار مگر بڑے انعام پر بھی تھوک دے گی۔" ویرا فخریہ لہجے میں بولی "میں اس کے ساتھ مل کر کچھ وقت گزارنا چاہتی تھی لیکن اس نے سختی سے میری یہ تجویز رد کردی۔ اس کا خیال ہے کہ موجودہ حالات میں میرا اس سے ملنا میری سلامتی کے لیے خطرناک ثابت ہوسکتا ہے۔"

"اسی وجہ سے تم اپنے دل کی ساری بھڑاس اس فون پر نکال رہی تھیں؟"

"مجبوری تھی۔ وہ کوئینز ڈسٹرکٹ کے وسطی علاقے میں رہتی ہے جو یہاں سے زیادہ دور نہیں ہے۔"

"تم نیو یارک کے بیشتر علاقوں کا ذکر اتنی روانی سے کر جاتی ہو کہ میرے ذہن میں سب کچھ گڈمڈ ہو کر رہ جاتا ہے۔ صرف مین ہٹن کے بارے میں چند موٹی موٹی باتیں ذہن نشین ہوسکی ہیں۔"

اس نے مسکرا کر سگریٹ سلگائی پھر بولی "نیو یارک کی پانچ بوروز یا ڈسٹرکٹ ہیں۔ ان میں مین ہٹن سب سے اہم ہے کیونکہ تمام تجارتی اور مالیاتی مراکز مین ہٹن کے جنوبی اور وسطی حصے میں مرکوز ہیں۔ دوسری بورو اسٹیٹن نامی جزیرے پر مشتمل ہے۔ مین ہٹن کے مشرق میں دریائے مشرق کے اس پار نیو یارک کی تین رہائشی بوروز برونکس، کوئینز اور بروکلین واقع ہیں۔ یہ نیو یارک کا مختصر ترین تعارف ہے۔"

"ہمارا ہوٹل مین ہٹن میں ہے اور وہ کوئینز میں رہتی ہے۔" میں نے سبق یاد کرنے کے انداز میں دہرایا پھر پوچھا "وہ بھی بلیک ڈیلا کی طرح تم سے دور رہنا چاہتی ہے؟"

"جینی کو اس دوغلے کمینے سے ملا کر تم زیادتی کررہے ہو۔ وہ اپنے دروازے پر ہر وقت مجھے خوش آمدید کہے گی۔ میں چاہوں تو اسی وقت اس کے گھر جاسکتی ہوں۔ وہ برنکس میں کام کرتی ہے۔ اسحاق جینی اس کا باس ہے۔ احتیاط کا تقاضا بھی ہے کہ میں اس سے دور رہوں۔"

"برنکس یا اسحاق کے دھندوں کے بارے میں وہ کیا جانتی ہے؟"

''کچھ بھی نہیں۔ اس کے ہاتھ صاف ہیں۔ وہ تین سال سے رنگس میں کام کر رہی ہے۔ اس دوران میں اسحاق جھنی جیسے ایک ذہین اور پُر اعتماد سربراہ ثابت ہوا ہے۔ وہ رنگس کے سیدھے سادے کاروباری معاملات کے سوا کچھ نہیں جانتی۔ اسے یہ تک نہیں معلوم کہ اسحاق زیوڈ اسٹارز سے تعلق رکھتا ہے۔''

''بہت معصوم بچی ہے۔ زیوڈ اسٹارز کا نام بھی اس کے لیے اجنبی رہا ہوگا۔''

''زیوڈ اسٹارز کے بارے میں اس کی معلومات اخباری اطلاعات اور مضامین تک محدود ہیں جن میں اسے ایک مال دار اور قوم پرست نجی تنظیم کے طور پر پیش کیا جاتا ہے۔''

''جینی کو اسحاق کی رہائش گاہ کا علم ضرور ہوگا۔'' میں نے پُر امید لہجے میں کہا۔

''جینی دفتری معاملات دفتر ہی میں نمٹانے کی عادی ہے۔ میں اسے اچھی طرح کھنگال چکی ہوں۔ وہ اسحاق جھنی کی کمین گاہ کے بارے میں کچھ نہیں بتا سکی۔''

''اس کا مطلب یہ ہوا کہ ہم ایک مرتبہ پھر بند گلی میں جا پہنچے ہیں۔''

''وہ اپنی ساری اکڑفوں اور جارحیت بھول کر مدافعت کرنے پر مجبور ہو گیا ہے۔ رنگس انکارپوریشن جیسا بڑا ادارہ ہمارے سامنے ہے۔ ہم اب بھی بہت کچھ کر سکتے ہیں۔''

''رنگس کے مشکوک ماضی رکھنے والے ملازمین غائب ہو چکے ہیں۔ خطرات کی دھند صاف ہونے تک اسحاق بھی ادھر کا رخ نہیں کرے گا۔ وہاں ہمیں جینی جیسے بے گناہ ملازمین ملیں گے۔ اسحاق جھنی کو نیچا دکھانے کے لیے ہم وہاں کوئی انتقامی کارروائی نہیں کر سکتے۔''

''تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔'' ویرا نے بڑبڑاتے ہوئے میری تائید کی۔ ''اسحاق نے راہِ فرار اختیار کر کے تمہارا اور اپنا اکلوتا رابطہ بھی ختم کر دیا ہے۔ فون پر وہ نہیں ملے گا۔''

''اسے ازسرِ نو تلاش کرنا پڑے گا۔ مجھے اندازہ نہیں تھا کہ وہ اتنا ڈرپوک ثابت ہوگا۔ رنگس کے محفوظ دفاتر میں ہم اس کا کیا بگاڑ سکتے تھے؟'' میں نے متاسفانہ لہجے میں کہا۔

''وہ بھی جانتا تھا کہ اس کا بال بھی بیکا نہیں ہوگا۔ تم نے اس کے دفتر میں اپنے پہنچنے کی کہانی سنا کر اس کا سارا اعتماد خاک میں ملا دیا۔ وہاں سے غائب ہو کر وہ اس وقت کا انتظار کرے گا جب تم دوبارہ اس کے دفتر میں پہنچو گے۔''

رات گہری ہونے کے ساتھ ساتھ فساد زدہ علاقے کے بارے میں نشر ہونے والی اطلاعات گمبھیر ہوتی جا رہی تھیں۔ سات اموات کی مختلف ذرائع سے تصدیق ہو چکی تھی۔ آگ میں گھری ہوئی عمارات میں ایک بینک، دو پیٹرول پمپ اور ایک شراب خانہ شامل تھا۔ ہارلم کے کم از کم تین علاقوں میں احتجاج اور بدنظمی کے بجائے کھلم کھلا مقابلے کے انداز میں جم کر دو طرفہ مقابلہ ہو رہا تھا۔ متحارب گروہوں کی شناخت کا کوئی ذریعہ نہیں تھا۔ محاصرے میں لیے جانے والوں کے بارے میں ملی جلی افواہیں قابلِ اعتبار نہیں تھیں۔

ویرا نے آخری بار وہ تفصیل سننے کے بعد ٹیلی وژن بند کر دیا اور بولی ''صبح کے اخبارات اس بارے میں اندر کی کچھ کہانیاں ضرور چھاپیں گے۔ ان میں اور کچھ ہو یا نہ ہو، بلیک ڈیتھ کا حوالہ ضرور ہوگا۔''

''یہ صبح کی بات ہے۔ اس میں ابھی پوری رات پڑی ہے۔ یہ سوچو کہ ہم جینی سے کیا کام لے سکتے ہیں۔ اس وقت وہی ہمارے کسی کام آ سکتی ہے۔''

''وہ بتا رہی تھی کہ کسی نامعلوم آدمی نے فون پر ایک آدمی کو ہارلم کی پوری کہانی سنا دی تھی۔ اس فون کے بعد ہیلن رائے بہت جذباتی ہو گئی تھی۔ اس نے جینی سے کہہ دیا تھا کہ آج رات ہارلم میں کسی کی نکسیر بھی پھوٹی تو وہ صبح ملازمت پر نہیں آئے گی۔ اس کے واجبات کا چیک اس کے پتے پر ڈاک سے بھیج دیا جائے۔ وہ نہ آئی تو جینی کچھ سراغ لگانے کی کوشش کرے گی۔''

''کھل کر بات کرو۔ وہ کس کا سراغ لگائے گی؟'' میں نے بے تابی سے پوچھا۔

''اس وقت صرف اسحاق ہمارا ٹارگٹ ہے۔ جینی

اسحاق کے فون پر کسی دوسری آپریٹر کو مامور کرنے سے
پہلے خود ریکارڈ کی چھان بین کرے گی۔ شاید اسے کوئی
چیز مل جائے۔"

"اسحاق کے کمرے میں کسی کو اجازت کے بغیر
داخلے کی اجازت نہیں۔ اس نے جانے سے پہلے خود
ہیلن کو اپنے فون پر مامور کیا تھا۔ اس کے ملازمت چھوڑ
دینے کے بعد جینی اسحاق کے کمرے کے بارے میں
اپنے فیصلے کرنے کی پوزیشن میں آسکے گی۔"

"کیا ہیلن نے میرا پیغام اسحاق تک پہنچا دیا تھا؟"
میں نے پوچھا۔

"ہاں۔ دفتری اوقات ختم ہونے سے پہلے اس کا
فون آیا تھا۔ مکمل پیغام سن کر اس نے جس برہمی کا
مظاہرہ کیا اس کے بعد ہیلن اسے یہ نہ بتا سکی کہ وہ باتیں
پورے دفتر میں پھیل چکی ہیں۔"

دیا کے لیے وہ سب باتیں زیادہ اہم نہیں تھیں۔
وہ انہیں اپنے دل میں لیے بیٹھی تھی۔ میں نے اس سے
پے در پے سوالات کا ایک طویل سلسلہ شروع کیا تو بہت
سی باتیں سامنے آتی چلی گئیں۔ یہ اور بات ہے کہ ان
میں اسحاق کا کوئی سراغ نہیں تھا۔ دل خوش کن امیدیں
ہی امیدیں تھیں اور اسحاق کا سراغ کھو دینے کے بعد وہ
امیدیں بھی میرے لیے بہت اہم تھیں۔

جینی سے دیا کے ذریعے ملنے والی معلومات میں
ایک اہم نکتہ یہ تھا کہ رکس انکارپوریٹڈ کے پینٹاگون،
سی آئی اے اور فیڈرل ریزرو جیسے اہم ترین وفاقی
اداروں کے ساتھ طویل مدت کے معاہدے موجود تھے
جن کے تحت رکس ان کو قیمتی دھاتیں، بیش قیمت
ہتھیار، ایٹمی آلات اور نقدی وغیرہ امریکا بھر میں ایک
سے دوسرے مقام تک پہنچانے کے لیے اپنی ٹرانسپورٹ
سمیت حفاظتی خدمات فراہم کرتی تھی۔

رکس کے ان معاہدوں سے آرنک ہیلی کے اثر و
رسوخ کا اندازہ ہو سکتا تھا۔ یہ سامنے کی بات تھی کہ رکس
کے بیشتر ملازمین اپنی کمپنی کی پس پردہ مصروفیات سے
کتنے ہی بے خبر کیوں نہ ہوں، امریکی حکومت ان
سرگرمیوں کی پوری پوری پشت پناہی کرتی تھی۔

دیا نے انٹرکام پر روم سروس کو کھانے کے لیے کہہ
دیا تھا۔ ہماری بے تکلفی کے خاتمے سے پہلے کھانا کمرے
میں آ گیا۔ دیا کا انتخاب اپنی خوشبوؤں سے ہی اشتہا
انگیز معلوم ہو رہا تھا۔

"جینی کا نام تمہاری عرفیت کا بالکل ہم قافیہ ہے"
کھانا کھاتے ہوئے دیا کو اچانک ہی خیال آ گیا۔

"اچھا ہی ہوا کہ اس سے ملاقات کا امکان نہیں
رہا۔ وہ ہم ذوق بھی نکل آتی تو تمہیں دریائے ہڈسن یا
دریائے مشرق کا ہی رخ کرنا پڑتا۔ اس معاملے میں
بہت حاسد ہوں۔"

"واپسی سے پہلے میں ضرور اس سے ملوں گی لیکن
میرے ساتھ نہیں ہو گے۔ وہ بہت پرکشش لڑکی ہے۔ اور
ذرا دل پھینک بھی واقع ہوئی ہے۔ شوہر کی پابندیوں
میں قید ہوئے بغیر اپنی مرضی کی زندگی گزار رہی ہے۔
اس نے تمہیں ذرا بھی موقع دیا تو تم پھسل پڑو گے۔ میں
یہ خطرہ ہرگز مول نہیں لوں گی۔"

"میں پھسلنے کے دور سے ذرا آگے نکل چکا ہوں۔
تمہارے جلنے اور کڑھنے کے لیے اتنا ہی کافی ہو گا کہ وہ
تم کو نظر انداز کر کے مجھ سے دلچسپ باتیں کرنی شروع
کر دے۔"

"تمہاری یہ خوش فہمیاں مجھے ہر وقت تمہاری طرف
سے بدگمان رکھتی ہیں۔"

"تمہاری بدگمانی کا تو یہ عالم ہے کہ تم جہاز پر خرم
سلطان سے چڑنے لگی تھیں... پتا نہیں اب وہ بے چارا
کس حال میں ہو گا اسے ہائی نیو یارک میں ڈالنے کے
بعد ہم نے اس کی خبر ہی نہیں لی۔"

"اسے بھول جاؤ۔ اب تک وہ فلوریڈا جا چکا ہو گا۔
اس کے لیے تم نے بساط سے بڑھ کر خطرات مول لے
ڈالے تھے۔ اسے کچھ ہوا ہوتا تو اخباروں میں خبر ضرور
آتی۔ قتل اور جنس کو یہاں کے اخبار بھول کر بھی نظر انداز
نہیں کرتے۔ ہر اخبار اپنی کہانی کے ساتھ خبر بناتا ہے۔"

کھانے کے درمیان باتوں کا سلسلہ چلتا رہا۔ شکم
پری سے فارغ ہو کر دیا نے مجھے کراچی فون کرنے کے
لیے ٹوکا۔ میں خود بھی اس رابطے کے لیے فکرمند تھا۔ مگر

کمرے سے چل دیا۔

ہوٹل کی فٹ پاتھ کے نکڑ والا فون بوتھ میں پہلے بھی استعمال کر چکا تھا۔ وہ اس وقت بھی خالی پڑا ہوا تھا۔ مین ہٹن کے اس علاقے میں مکمل امن و امان تھا مگر وہاں سے چند میل شمال میں آرزک تھلک کے آدمی آگ اور خون کی ہولی کھیل رہے تھے۔ مجھے یقین تھا کہ مین ہٹن کی کسی بھی ہائی رائز بلڈنگ کی اوپری منزل سے ہارلم میں بھڑکتے ہوئے شعلے صاف دیکھے جا سکتے ہوں گے۔

فون کا سلسلہ ملتے ہی ریسیور غزالہ نے اٹھایا۔ اس کی ہیلو بہت پُرجوش تھی۔

"صبح بخیر.... کیا حال چال ہیں تمہارے.... سنا ہے بہت سیوا کروا رہی ہو اپنی!"

"میں بہت اداس ہوں۔ یہ سب میرا دھیان رکھتے ہیں مگر میں ہر وقت آپ کی کمی محسوس کرتی ہوں۔ واپس کب آ رہے ہیں آپ؟ میں دن گن گن کر گزار رہی ہوں۔"

"ویرا کا انتظام اور میرا مشن کچھ وقت لے گا۔ تم اطمینان رکھو مائی ڈارلنگ، میں ضرورت سے زیادہ یہاں نہیں رکوں گا۔ یہاں کی بھاگ دوڑ اور خود غرضیوں سے مجھے اکتاہٹ ہونے لگی ہے۔"

"ویرا آپ کے ساتھ ہے۔ وہ ایسی خود غرض نہیں ہے۔ کیا اب بھی وہ الگ رہ رہی ہے؟" ویرا کے ذکر پر غزالہ کی آواز میں ہلکا سا رقابت آمیز تجسس ابھر آیا۔

"ابھی تک ہم ایک ہی ہوٹل میں رہ رہے ہیں۔" آخری لمحات پر جھوٹ بولنے کا ارادہ ترک کر کے میں نے محتاط الفاظ میں جواب دیا "پتا نہیں کب ہمیں الگ ہونا پڑ جائے۔"

"اس کے ساتھ ایک ہوٹل میں رہنا زیادہ مشکل نہیں ہے لیکن ایک کمرے میں.. ۔ ورنہ آپ کو امتحانوں میں ڈالتی رہے گی۔" غزالہ کے جوابی تبصرے نے میری پیشانی عرق آلود کر دی۔ غنیمت یہ تھا کہ میرے محتاط الفاظ سے اس نے وہی نتیجہ اخذ کیا تھا جو میں چاہ رہا تھا۔

"تم اس کی فکر نہ کرو۔ میں اس کی رگ رگ سے واقف ہوں۔ تم اپنا خیال رکھو اور میری کامیابی کے لیے دعا کرتی رہو۔ باہر نکلا ہوں تو اب سرخ رو ہو کر ہی لوٹوں گا۔"

"میں ہر وقت آپ کے لیے دعائیں مانگتی رہتی ہوں۔ آپ کی آواز سن کر اس وقت میں آسمان پر اُڑ رہی ہوں۔ کیا آپ مجھے روز فون نہیں کر سکتے؟" اس کی آواز سے خوشی پھوٹی پڑ رہی تھی۔

"کوشش میری بھی یہی ہوتی ہے مگر مجبوریاں آڑے آ جاتی ہیں۔ اس وقت بھی ایک ویران بوتھ سے تم کو فون کر رہا ہوں۔ میں نہیں چاہتا کہ ہوٹل میں کسی کو پاکستان سے میرے گہرے روابط کا علم ہو۔ یہ انکشاف میرے لیے سنگین خطرات پیدا کر سکتا ہے۔"

"خدا آپ کو حفظ و امان میں رکھے۔ اول خان آ گئے ہیں۔ ان سے بات کر لیں۔"

اول خان ہمیشہ اور ہر حال میں پُر امید اور پُر جوش رہنے والا شخص تھا۔ طویل رفاقت میں، میں نے اسے ایک دو بار ہی مایوس دیکھا تھا ورنہ وہ فوجی اصطلاح کے مطابق ہمیشہ ہائی مورال میں رہنے کا عادی تھا۔ اس وقت بھی اس نے گھن گرج کے ساتھ گفتگو کی ابتدا کی تھی۔

اس کی دانست میں کراچی کے حالات بظاہر اعتدال پر تھے۔ اول خان ان دنوں مدن موہن کے نیچرل انفارمیشن ریکٹ ہی کے معاملات میں الجھا ہوا تھا۔ راگ و رنگ اور عیش و عشرت کی محفلوں میں مختصر یارانے پیدا کرنے کے عوض قومی مفادات دشمنوں کے حوالے کرنے والوں میں ایسے ایسے پردہ نشینوں کے نام سامنے آ رہے تھے کہ ہر گرفتاری سے پہلے حکومت کے اعلیٰ اہلکاروں کو سر جوڑ کر گرفتاری کے بعد رونما ہونے والی صورت حال کی پیچیدگیوں پر غور کرنا پڑ رہا تھا۔

میری بلکہ جدری اور رمیش اگروال کی کراچی میں موجودگی تک امریکی مشن کا تک موڑ لے اپنی تحریکی سرگرمیوں میں بہت پیش پیش تھا لیکن سلطان شاہ کے پاکستان سے اغوا اور پھر قبرص سے انقرہ کے راستے بازیابی کے انتہائی خفیہ واقعات سے باخبر ہونے کے بعد پسپا ہو گیا تھا۔

اس پورے قصے میں آرنک تیل نے اسے بری طرح نظرانداز کر کے جس رازداری سے اپنے خاص آدمیوں کو استعمال کیا تھا اس نے تک موڑ لے کو اس کی اصل اوقات یاد دلادی تھی۔ اس کی وہ خاموشی محض بد دلی کا نتیجہ ہو سکتی تھی۔

واقعات جس نہج پر جا رہے تھے وہ ہمارے مفادات کے لیے مناسب ترین تھی۔

کراچی کے بارے میں اس طویل گفتگو کے بعد میں نے اول خان سے سلطان شاہ کی خیریت دریافت کی تو اس نے ایک گہرا سانس لے کر بتایا کہ وہ الغروہ کے ملٹری اسپتال میں دھیرے دھیرے رو بہ صحت ہو رہا تھا لیکن اس کے لیے خطرات بدستور باقی تھے۔

ایوب آغا کی سرتوڑ کوشش اور ترکی کے فوجی حکام کے بھرپور تعاون کے نتیجے میں اس اسپتال کی دن رات کڑی نگرانی کی جا رہی تھی اور اس دوران میں دو مشتبہ آدمیوں کو اسپتال میں گھسنے کی کوشش کرتے ہوئے رنگے ہاتھوں پکڑا گیا تھا۔

افسوس ناک بات یہ تھی کہ وہ دونوں ہی الغروہ کے مقامی بدمعاش ثابت ہوئے تھے۔

ان میں سے ایک کے قبضے سے بے آواز ریوالور برآمد ہوا تھا۔ دوسرے کے پاس ایک سریع الاثر زہر سے بھری ہوئی ایسی سرنج تھی جو شکاری یا حیوانی ماہرین دور سے پھینک کر خطرناک درندوں کو بے ہوش کرنے کے لیے استعمال کرتے ہیں۔ دور سے پھینکی جانے والی سرنج کی سوئی جسم میں پیوست ہوتے ہی، جھٹکے کے زور میں سرنج کا سیال شکار کے جسم میں اتر کر اپنا کام شروع کر دیتا ہے۔

وہ خبر آرنک تیل کی دھمکی کے عین مطابق تھی۔ مشکل یہ تھی کہ ملٹری اسپتال کے ایک مریض کے خلاف قاتلانہ عزائم کا اعتراف کرنے کے باوجود دونوں ترک اس غیر ملکی کے بارے میں کوئی قابل ذکر بات نہیں بتا سکے تھے جس نے انہیں فون پر اس کام کے لیے آمادہ کر کے نہایت رازدارانہ طور پر طے شدہ رقم کے لفافے پہنچائے تھے۔

"ہر طرف سے ناکامیوں کے زخم کھانے کے بعد اب آرنک تیل سلطان شاہ کے خون کا پیاسا ہوا ہے۔ اس کے لیے غیر معمولی خبرگیری ضروری ہے۔" میں نے پُرتشویش لہجے میں کہا۔

"ان دونوں مشتبہ افراد کی گرفتاری ترک حکام کی گہری دلچسپی کا ثبوت ہے۔ الغروہ میں اس کی حفاظت کے لیے اب تک غیر معمولی انتظامات کیے جا چکے ہوں گے۔"

"کوشش کرو کہ اب اسے جلد از جلد کراچی منتقل کر دیا جائے۔" میں نے مشورہ دیا۔

"جب تک اس کے معالج اسے سفر کے قابل قرار نہیں دیتے، کچھ نہیں کیا جا سکتا۔ ذرا مدن موہن والا ارنٹ کسی کروٹ بیٹھ جائے تو میں خود ایک دن کے لیے الغروہ جانے کا ارادہ کر رہا ہوں۔ اگر اس کی حالت بھی بہتر ہوئی تو میں اپنی ذمے داری پر اسے کراچی لے آؤں گا۔"

"اپنے گھر اور اپنی مٹی کی بات اور ہی ہوتی ہے۔ اپنوں کے درمیان لوٹ آنے کا احساس ہی سلطان کی طبیعت تیزی سے بحال کرنے کے لیے کافی ہوگا۔"

ہلکی سی ہنسی کے ساتھ اس کی آواز آئی "گھر ہی ہوتا ہے۔ آج کل شہر بھر میں باری باری دو گھنٹے کی شیڈنگ ہو رہی ہے۔ ہماری باری خبرنامے کے وقت آتی ہے لیکن پھر بھی بے فکری ہے۔ ان دو گھنٹوں میں لیے میرا بجلی سے کام کرنے والا کارڈلیس فون ناکارہ ہو جاتا ہے۔ آج اس کے ساتھ ایک عام انسٹرومنٹ بھی لگالوں گا تاکہ دو گھنٹے کی اس بے خبری سے نجات مل جائے۔"

"یہ چھوٹی چھوٹی باتیں ہوتی ہی رہتی ہیں۔ کسی وقت ان مسائل سے نجات مل ہی جائے گی۔ یہاں بجلی کے بغیر معمول کی زندگی کا چلنا ناممکن ہے۔ نہیں یہ لوگ کیسے اپنا نظام چلا رہے ہیں کہ یہاں شیڈنگ اور بریک ڈاؤن کا تصور ہی نہیں ہے۔"

ایک لانگ ڈسٹنس کال پر وہ رونا گانا وقت بربادی کے سوا کچھ نہیں تھا لیکن بات اول خان

چھیڑی تھی۔ ان کے دل جوئی کے لیے میں اس کا ساتھ دیتا رہا پھر چند رسمی فقروں کے تبادلے کے بعد میں نے ریسیور کریڈل ہک پر لٹکا دیا۔

فون کارڈ جیب میں ڈال کر میں بوتھ کے دروازے کی طرف پلٹا تو لمحہ بھر کے لیے میرے قدم زمین میں گڑ کر رہ گئے۔

بوتھ کے قریب فٹ پاتھ پر ایک جسیم اور صحت مند سفید فام دونوں ہاتھ بغلوں میں دبائے کھڑا تھا اور میری طرف دیکھ رہا تھا۔

اس کی آنکھوں میں خباثت نہ جھلک رہی ہوتی تو میں یہ سمجھ کر اسے نظر انداز کر دیتا کہ وہ وہاں کھڑا میری کال ختم ہونے کا انتظار کر رہا ہوگا۔ ویسے بھی اس وقت تک نیویارک کی بیشتر خرابیاں سیاہ فاموں کے حوالے سے میرے سامنے آئی تھیں لیکن اس کی للکارتی ہوئی حریصانہ نظروں نے میرے ذہن میں فوراً ہی خطرے کی گھنٹی بجا دی۔

میں نے بوتھ کا دروازہ کھول کر نکلنے سے پہلے آس پاس کا جائزہ لیا۔ وہاں دور دور تک کوئی متنفس نظر نہیں آ رہا تھا۔ میں واپسی کا ارادہ ترک کر کے بوتھ ہی میں رکا رہتا تو وہ میری خوف زدگی کا اندازہ لگا کر شیر ہو سکتا تھا۔ وہ زبردستی بوتھ میں گھسنے کی کوشش کر سکتا تھا یا پھر شیشہ توڑ کر مجھے زخمی کر سکتا تھا۔ سب سے بڑی خرابی یہ بھی کہ میں غیر مسلح تھا۔ محض فون کرنے کے لیے نیچے آتے ہوئے جیب میں ہتھیار ڈالنے کی ضرورت میں نے محسوس ہی نہیں کی تھی۔

میں نے تن بہ تقدیر ہو کر فون بوتھ کا دروازہ کھولا۔ وہ جسیم امریکی ایک لمبا ڈگ لے کر میرے قریب آیا۔ اس کے دونوں ہاتھ بغلوں سے برآمد ہوئے اور اس کا داہنا ہاتھ میری کنپٹیوں سے جا لگا۔ اس کے ہاتھ میں دبے ہوئے کسی چھوٹے ریوالور کی آہنی نال کا دباؤ اس کے ہاتھ کے لمس سے زیادہ سنگین تھا۔

"جیبیں خالی کرو ورنہ گولی مار دوں گا۔" وہ سرسراتی ہوئی وحشت آواز میں بولا۔

اس کی آنکھوں میں وحشت اور چہرے پر سفاکی لہرا رہی تھی۔ میں نے اندازہ لگایا کہ میں نے اس کے حکم کی تعمیل میں ذرا بھی تاخیر کی تو وہ بے دریغ فائر کر کے لمحہ بھر میں مجھے جنت مکانی بنا دے گا۔

میں نے جوں ہی جیب میں ہاتھ ڈالنا چاہا، اس نے کہنی مار کر مجھے روکا اور پھر خود ہی میری جیب میں ہاتھ ڈال دیا۔

یہ میری یا اس کی خوش نصیبی تھی کہ پہلی ہی جیب سے اسے سو، سوا سو ڈالر مل گئے۔ اس نے ان ڈالروں پر ایک حریصانہ نظر ڈال کر اپنی جیب میں اڑسا پھر میری بائیں کلائی پر ہاتھ مارا جہاں رسٹ واچ نہیں تھی۔ وہ دانت پیس کر خود کلامی کے انداز میں ادھوری گالیاں دینے لگا۔

وہ واقعی کوئی پیشہ ور رہزن تھا اور ایسی وارداتوں میں وقت کی اہمیت سے بہت اچھی طرح واقف تھا۔ لوٹ مار کر کے سرعت سے فرار ہونے کے بجائے شکار کو پوری طرح نچوڑنے کے چکر میں پڑنے والے لٹیرے عام طور پر پکڑے جاتے ہیں۔ اس نے میرے اوپر ضرورت سے ایک لمحہ بھی زیادہ صرف نہیں کیا۔

اسے میرے پاس سے شاید توقع سے زیادہ رقم مل گئی تھی۔ رسٹ واچ ہاتھ نہ آنے پر اس نے ریوالور کی نال سے مجھے زور سے پیچھے دھکا دیا اور دانت پیس کر ہذیانی لہجے میں بولا "ڈونٹ کم بی ہائنڈ می یو باسٹر.... آئی شوٹ!"

وہ اس کی کوراشاہی، جاہلانہ انگریزی تھی جس میں الفاظ کے آخری حصے اس کے حلق ہی میں اٹک گئے تھے مگر میں نے اس کے ایک ایک لفظ کو اچھی طرح سمجھ کر جلدی سے اثبات میں سر ہلا دیا۔ اپنے پیچھے نہ آنے کی دھمکی دے کر وہ تیزی سے سڑک کے پار دوڑتا چلا گیا۔

میں نے اپنی زندگی میں خود کو بڑے بڑے سفاک حریفوں کے سامنے بھی خود کو اتنا بے بس نہیں پایا تھا جتنا نیویارک کے اس اچکے کے سامنے ہو گیا تھا۔ نقدی اور قیمتی اشیاء کی تلاش میں راہ گیروں کو تشدد کا نشانہ بنانے والے ایسے مجرموں کے ردعمل کے بارے میں کبھی کوئی پیش گوئی نہیں کی جا سکتی۔ کبھی وہ اپنے شکار

کے جارحانہ تیور دیکھتے ہوئے زم و با کا خالی ہاتھ بھاگ کھڑے ہوتے ہیں اور کبھی کنگال شکار کے قبضے سے کچھ نہ ملنے پر جھنجھلا کر اسے گولی تک مار دیتے ہیں۔

بڑے بوڑھے بغیر گزشت۔ میں نے دل ہی دل میں خدا کا شکر ادا کیا کہ ناگہانی طور پر نازل ہونے والی وہ آفت محض تھوڑے سے ڈالروں کی بھینٹ لے کر گزر گئی تھی۔

میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ نیویارک جیسے شہرۂ آفاق اور بین الاقوامی شہر کے باسی غیر ملکیوں کو اپنے شہر کی اچھی اور بڑی شہرتوں کے چیدہ چیدہ نمونے دکھانے میں اتنی عجلت سے کام لیتے ہوں گے۔

دراصل وہ قصور میرا ہی تھا۔ نیویارک کے رہنے والے اور تجربے کار سیاح اس وقت ویران سڑکوں پر کہیں مارے مارے نہیں پھر رہے تھے۔ ان اوقات میں شہر میں لاحق ہونے والے خطرات سے ناواقف اور ضرورت سے زیادہ پُر اعتماد غیر ملکی ہی ویران سڑکوں پر بنے ہوئے چوہے دانوں میں اپنی پسند کا چوہے دان تلاش کرتے ہیں اور اندر قدم رکھتے ہی کسی رہزن کے ہتھے چڑھ جاتے ہیں۔

میری جیب خالی ہو چکی تھی۔ اگر یونھ سے ہوٹل تک کے سیدھے راستے پر مجھے کوئی دوسرا اچکا مل جاتا تو اسے پیش کرنے کے لیے میرے پاس پھوٹی کوڑی بلکہ ایک پینی تک نہیں رہا تھا۔ سگریٹ سلگا کر میں نے اپنی رفتار بڑھا دی تا کہ جلد از جلد ہوٹل کی چار دیواری میں پناہ لے سکوں۔

میں چین پلازہ کے قریب پہنچا تو ہوٹل کا ایک دربان برآمدے کی سیڑھیوں سے فٹ پاتھ پر اتر کر شاید میرا ہی انتظار کر رہا تھا۔

"آپ ٹھیک تو ہیں مسٹر؟" میرے قریب پہنچنے پر اس نے خلیقانہ مسکراہٹ کے ساتھ سوال کیا۔

میں نے اپنے سر کو اثبات میں جنبش دے کر کہا "تمہیں اس غیر معمولی مزاج پرسی کا خیال کیسے آ گیا؟"

"میں دیکھ رہا تھا۔ یوتھ کی روشنی میں شاید کسی رہزن نے آپ کو روک لیا تھا۔" اس نے دانت نکال کر مجھے آگاہ کیا پھر بے تکلفی سے پوچھا۔ "وہ کتنے چھین کر لے گیا؟"

مجھے غصہ آ گیا۔ لاتعلقی سے پورا تماشا دیکھنے کے بعد وہ میرے تازہ زخم پر نمک پاشی کر رہا تھا۔ "بڑی شرم کی بات ہے۔ تم سب کچھ دیکھ رہے تھے مگر تم نے ذرا بھی مداخلت نہیں کی۔"

"سوری سر! میں یہاں ڈیوٹی پر ہوں۔ یونھ یہاں سے بہت دور ہے۔ میں اسے للکارتا تو وہ آپ کو زخمی کر کے بھاگ جاتا اور الزام میرے سر آ جاتا۔ اس کا بہترین علاج یہی ہے کہ آدمی اپنی جیب یا پرس میں ہر وقت بیس پچاس ڈالر ضرور رکھے۔ ان کی توقعات اس سے زیادہ نہیں ہوتیں۔"

میں اس کے منہ لگے بغیر عمارت میں داخل ہو گیا۔

اوپر ویرا شب خوابی کا اشتعال انگیز مغربی لباس زیب تن کر کے سونے کی تیاری کر چکی تھی۔ میں نے اس پر کوئی کڑوا کسیلا تبصرہ کرنے کے بجائے یکسر نظر انداز کرنے کا فیصلہ کر لیا۔

"کراچی سے تمہارے لیے نیک خواہشات کا پیغام لایا ہوں وہاں سب خیریت ہے۔"

"وہاں سے رابطہ نہ ہونے پر میں ایک خلا سا محسوس کر رہی تھی۔ اچھا ہوا کہ تم نے اس وقت ہمت کر کے باہر سے بات کر لی۔ میں نے بھی یہ وقت پوری طرح استعمال کیا ہے۔"

"میں دیکھ رہا ہوں کہ تم نے سونے کی پوری تیاری کر لی ہے۔" میں نے بے رخی سے کہا۔

"میں نے ڈیوڈ اسٹارز کے مرکزی دفتر کا سراغ لگا لیا ہے۔ ابھی تک ہم انہیں بھولے ہوئے تھے۔" اس نے فخریہ لہجے میں آگاہ کیا۔ "وہ بھی رنگس کے دفتر کے آس پاس دوسری اسٹریٹ پر پائے جاتے ہیں۔"

"آج تم ٹیلی فون ڈائریکٹری کو بائبل کے طور پر استعمال کر رہی ہو۔" میں نے کہا۔

"بائبل کی تقدس کو اتنی بے دردی سے مجروح نہ کرو وہ بھی ایک الہامی کتاب ہے، اس کو اصل مقام

گرانے کا کام اس کے پیروکار بہت تن دہی سے سرانجام دے رہے ہیں۔"

"تم ہمیشہ بات کو منفی رخ پر لے جاتی ہو۔ میں نے بائبل کی کیا توہین کی ہے؟"

ویا نے اشتباہ آمیز نظروں سے میری طرف دیکھا اور پوچھا۔ "تمہارے ذہن میں لندن کے ماسٹر رابرٹ ہوٹل کی وہ بائبل نہیں آئی تھی جس کے پہلے صفحے پر کسی کال گرل نے فون نمبر کے ساتھ اپنا ذومعنی پیغام لکھا ہوا تھا؟ میں نے تو ڈائریکٹری پر ایک لفظ تک نہیں لکھا۔"

"ایسا گند تمہارے تنگ دماغ میں اٹک کر رہ جاتا ہے۔ میں اس واقعے کو اسی دن بھول چکا تھا۔"

"میرے دماغ کی کشادگی کا یہ حال ہے کہ میں ڈیوڈ اسٹارز کے دفتر فون کر چکی ہوں۔"

"آرزک بٹل سے مذاکرات کیسے رہے؟" میں نے گہری سنجیدگی سے پوچھا۔

"جلی کٹی باتیں مت کرو۔ اس وقت وہاں کوئی نہیں تھا۔ ریکارڈنگ مشین منسلک تھی۔ میں نے بدلی ہوئی مردانہ آواز میں اس پر پیغام چھوڑ دیا ہے کہ اسحاق گھنٹی کسی بڑی بربادی سے بچنا چاہتا ہے تو وہ کل شام چار بجے ڈیوڈ اسٹارز کے دفتر میں موجود رہے۔"

"تمہارا خیال ہے کہ وہ اس ہدایت پر سعادت مندی سے عمل کرے گا؟"

"نہ کرے.... اسے پیغام ضرور ملے گا۔ یہ خیال اس کے لیے سوہان روح بن جائے گا کہ تم اس کے گرد گھیرا تنگ کرتے جا رہے ہو۔ پریشانی کے عالم میں وہ صحیح وقت پر صحیح فیصلے کرنے کی صلاحیت سے محروم ہو کر رہ جائے گا۔ اس وقت اس کی ناکامیاں بھی ہماری کامیابی میں شمار ہوں گی۔"

"ایسی ہی کوشش سوسائٹی فار ہیروئن ایریڈی کیشن میں بھی کی جاسکتی ہے۔"

"میں بتا چکی ہوں کہ امریکا میں عملی طور پر شی کا کوئی وجود نہیں ہے۔ ڈائریکٹری میں اس کا کوئی فون نمبر نہیں مل سکا ورنہ میں وہاں بھی فون ضرور کرتی۔ سی ایس ڈی کی افادیت کے بارے میں اسحاق گھنٹی کے اعتراف کے بعد میں پوری بے خوفی سے فون استعمال کر رہی ہوں۔"

ہوٹل سے تھوڑی دور سنسان سڑک پر ایک رہزن کے ہاتھوں لٹنے کا واقع میری لیے اتنا ہتک آمیز تھا کہ میں نے ویا سے اس کا ذکر ہی گول کر دیا۔

ہوٹل کے محفوظ کمرے میں وہ رات بہت سکون سے گزر گئی لیکن صبح کے اخبارات کی لرزہ خیز سرخیوں نے میرا دل بوجھل کر دیا۔

فسادات کی تباہ کاریوں میں متعدد افراد کے زخمی ہونے کے ساتھ نو افراد اندھا دھند چلائی جانے والی گولیوں کی زد میں آ کر مارے گئے تھے۔ بلیک ڈیڈ کے معروف دوستوں کے ایک کیسینو اور دو شراب خانوں کو نامعلوم حملہ آوروں نے کھنڈرات میں تبدیل کر کے چار افراد کو زندہ جلا دیا تھا۔ صبح سویرے تک پولیس ہارلم کے مضافات میں اپنے قدم جما سکی تھی۔ مرکزی حصے تک رسائی کا ہر راستہ بری طرح مسدود کر دیا گیا تھا۔

اخبارات والوں کے لیے نیویارک کے جرائم پیشہ افراد کی پرانی رقابتوں اور رنجشوں کے قصے راز نہیں تھے۔ ان تمام امکانات کی راہ میں سب سے بڑا سوالیہ نشان یہ تھا کہ اس بار فساد کا آغاز مشتبہ افراد کے کسی ٹکراؤ سے نہیں ہوا تھا بلکہ رنگس جیسے نیک نام ادارے کی رقم لے جانے والی گاڑی کو پیش آنے والی سینڈر کارٹ ان خوں ریز ہنگاموں کی بنیاد بنی تھی۔

نیویارک ٹائمز کا رپورٹر اپنے پیشہ ورانہ معاملات میں بہت بے خوف تھا۔ اس نے رنگس کی ساکھ پر براہ راست حملہ کیے بغیر یہ سوال اٹھایا تھا کہ ابتدائی حادثے میں ملوث ہونے والی رنگس کی گاڑی کے عملے کے بارے میں یہ تحقیقات ہونی ضروری تھیں کہ وہ سب یا ان میں سے کوئی اہم آدمی شہر کے کسی بڑے گروہ کے ہاتھوں بکا ہوا تو نہیں تھا۔

ان خبروں میں بلیک ڈیڈ کا نام ایک مظلوم فریق کے طور پر ابھرا تھا۔ اس کے تین قریبی دوستوں کے کاروباری ٹھکانے برباد کرنے کے بعد جلا دیے گئے تھے۔ وہاں چار آدمی زندہ جل مرے تھے۔ بلیک ڈیڈ

کے بجنبہ ہمدردوں میں سے ہلاک یا زخمی ہونے والوں کی تعداد کا علم نہیں ہو سکا تھا۔ شاید انہیں ان کے شکست خوردہ ساتھی خاموشی سے اٹھا لے گئے تھے۔

بہت کچھ کھل جانے کے باوجود اخبارات اور عوام کو شاید اندازہ نہ ہو پاتا کہ ان خونی ہنگاموں کی داغ بیل آزرک بیل نے ڈالی تھی مگر بلیک ڈیلیہ کے لیے اپنے لہو کے پیاسے کو پہچاننا ذرا بھی دشوار نہیں تھا۔ بس یہ سمجھنا مشکل تھا کہ آزرک بیل اس سے کیوں ناراض ہوا تھا۔

ہارلم میں اپنے تین اڈے اور متعدد آدمی گنوا دینے کے بعد یہ کسی طرح بھی ممکن نظر نہیں آ رہا تھا کہ بلیک ڈیلیہ جیسا بزدل اور مصلحت کوش شخص اپنے دشمن کے خلاف انتقام کی راہ پر چل پڑے۔ زیرزمین دنیا کے ہر مینڈک کو اندازہ ہوتا ہے کہ کسی ہاتھی کے مقابلے پر میدان میں اترتے ہی اسے پیس کر نیست و نابود کر دیا جائے گا۔

بلیک ڈیلیہ ان نقصانات پر صبر کر کے خاموش رہتا یا پھر رابطوں کی کوئی درمیانی کڑی استعمال کر کے آزرک بیل کی برہمی کے اسباب جاننے اور پھر اپنی صفائی پیش کرنے کی کوشش کرتا۔ غالب امکان یہی تھا کہ وہ آخری راستہ اختیار کرتا۔ اس کے نتائج سامنے آنے میں کئی دن بھی لگ سکتے تھے۔ اس دوران میں ہم اپنا کام آگے بڑھا سکتے تھے۔

گیارہ بجے ویرا نے جینی کے لیے رکس کے دفتر فون کیا۔ اپنا وہ فون نمبر جینی ہی نے اسے لکھوایا تھا۔ اس پر بات کرنے میں یہ خطرہ نہیں تھا کہ رکس کا کوئی فون آپریٹر ان دونوں کی گفتگو سن سکے۔ ہمارے کمرے کے فون کے ساتھ نصب سی ایس ڈی نے ایسے امکانات پہلے ہی مسدود کیے ہوئے تھے مگر ویرا نے یہ بات جینی کو بتانی مناسب نہیں سمجھی تھی۔

جینی نے سب سے پہلے ویرا کو یہ خبر دی کہ ہیلن رائے اس کی توقع سے زیادہ سرپھری لڑکی ثابت ہوئی تھی۔ نہ صرف یہ کہ اس نے رکس کی ملازمت کو خیرباد کہہ دیا تھا بلکہ جینی کو فون کر کے صدمے سے رندھی ہوئی آواز میں یہ بتایا تھا کہ وہ رکس انکارپوریٹڈ کے چیف کے گھناؤنے کردار کو بے نقاب کرنے کے لیے اخبار والوں سے رجوع کر رہی ہے۔

جینی نے اسے اس بڑے اقدام سے روکنا چاہا لیکن ہیلن رائے اپنی ضد پر اڑی رہی۔

اصل بات یہ تھی کہ خود جینی کو بھی ہیلن کی اس حرکت کے خوفناک نتائج کا اندازہ نہیں تھا ورنہ وہ اس لڑکی کو خوف زدہ کر کے ارادہ بدلنے پر مجبور کر سکتی تھی۔

آزرک بیل جیسے نام نہاد معزز اور باحیثیت شہری کے خلاف اخبار والے ہیلن رائے کی ہر بات پوری توجہ سے سنتے اور ان تمام امکانات کو اپنے مخصوص مفادات کے لیے محفوظ کر لیتے لیکن ایک بڑی شخصیت کے خلاف ہیلن جیسی بے بساط لڑکی کی کہانی کو چھاپنے کی ہمت نہیں کر سکتے تھے۔

ہیلن کے پاس ایک نامعلوم شخص کے فون کی داستان کے سوا اپنے بیان کے حق میں کوئی ٹھوس ثبوت موجود نہیں تھا شاید رکس کے دوسرے ملازمین اپنی نوکریاں بچانے کے لیے یہ اعتراف نہ کرتے کہ ہیلن نے ہارلم کا فساد شروع ہونے سے چھ گھنٹے پہلے ہی انہیں بتا دیا تھا۔ ایسی کمزور کہانی کی اشاعت پر آزرک بیل ہتک عزت کا دعویٰ کر دیتا تو بعض اخبارات اپنے سارے اثاثے بیچ کر بھی اسے ہرجانے کی خطیر رقم ادا نہیں کر سکتے تھے۔

مجھے ہیلن رائے پر ترس آنے لگا۔ وہ لڑکی بہت نیک اور مخلص تھی۔ اس نے دردمندی کے انسانی جذبے کے تحت اپنی لگی لگائی نوکری پر لات مار کر بے روزگاری کے پرآشوب تجربے سے گزرنے کا فیصلہ کیا تھا۔ امریکا میں ان دنوں بے روزگاری شباب پر تھی اور اچھی نوکری کا ملنا آسان نہیں تھا۔

وہ بے روزگار ہی نہیں ہوئی تھی۔ اس نے نادانستگی میں اپنے لیے ایک بھیانک انجام منتخب کر لیا تھا۔ اس کا یہودی نژاد ہونا بھی اسے آزرک بیل کے عتاب سے نہیں بچا سکتا تھا۔

یہ ایک الگ بات تھی کہ اس کے کیے ہوئے انکشافات کسی اخبار میں جگہ نہ پاتے۔ خطرہ یہ تھا کہ نیویارک کے پریس میں یہودیوں کے دوستوں کی بھرمار تھی۔ ڈیوڈ اسٹارز کا کوئی ہمدرد یا آزرک بیل کا کوئی خبر

خواہ اسے یہ خبر پہنچا دیتا کہ اس کے ادارے کی ایک سابقہ ملازمہ اس کے بارے میں ایک ناقابل یقین کہانی اشاعتی اداروں میں پھیلاتی پھر رہی ہے تو آزک بنل کے ایک اشارے پر ہیلن کی زندگی کا چراغ گل کیا جاسکتا تھا۔

میں پاکستان سے عبدالستار ایدھی کی طرح انسانیت کی بھلائی کا کوئی عالمی مشن لے کر نیویارک نہیں پہنچا تھا۔ میرے سامنے میرے مقاصد بہت واضح اور متعین تھے۔ صحیح اور غلط، ہر طریقے سے مجھے وہ مقاصد حاصل کرنے تھے جن میں آزک بنل کی ہلاکت و رسوائی سرفہرست تھی۔

ہارلم میں جو کچھ ہوا، اس پر خوشی کا اظہار نہیں کیا جاسکتا تھا، وہ کھلی ہوئی درندگی اور بربریت تھی۔ اس میں میرا کوئی عملی کردار نہیں تھا۔ میں نے اپنی گفتگو سے آزک بنل کے شبہات کو تقویت ضرور پہنچائی تھی لیکن فیصلے اور پھر اس پر عمل کی پوری پوری ذمے داری اسی کی تھی۔ اپنی اس خون آشام کارروائی کے نتیجے میں آخر کار.... بدترین رسوائی اس کا مقدر بننے والی تھی۔

جس طرح آزک بنل اور بلیک ڈیڈ کی لڑائی میرے مفاد میں تھی، اسی طرح ہیلن رائے کا اپنے چیف کی خفیہ سرگرمیوں سے باخبر ہونا میرے لیے مفید تھا۔ رنکس کے ایمان دار ملازمین سے سینہ بہ سینہ چلتے ہوئے ان خبروں کو شہر بھر میں پھیلنا تھا۔ اس کے کرتوتوں کی وہ تشہیر آخر کار اسے کسی کو منہ دکھانے کے قابل نہ چھوڑتی۔ ملزم سے مجرم بننے کے بعد وہ بہت سی سہولتوں سے محروم ہوسکتا تھا۔

میں نے ہیلن رائے کو اعتماد میں لیا تو اس کا کوئی برا انجام میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا۔ اگر وہ کوئی غلط فیصلہ کر کے تباہی کے راستے پر چل پڑی تھی تو اسے روکنا میرے بس سے باہر تھا۔

ہیلن رائے سے سنی ہوئی پیش گوئیوں کے ہارلم میں لفظ بہ لفظ درست ثابت ہونے کے بعد جینی بھی اپنے چیف سے متنفر ہوچکی تھی لیکن وہ ہیلن کی طرح بے وقوف نہیں تھی۔

ہیلن رائے کے دفتر سے غائب ہونے کی باضابطہ اطلاع ملنے پر وہ خود آزک بنل کے دفتر میں جا کر بیٹھ گئی اور مکمل تجسس میں اس کی نجی ڈائری، نوٹ بک، غیر متعلق اشیا کا جائزہ لینے لگی۔ اس دوران میں ہر کارآمد نظر آنے والی ہر کاغذ کی فوٹو کاپی بھی تیار کرتی رہی۔

ہمارے عزائم کے عین مطابق وہ آزک بنل کے دفتر میں ایسی شہادتیں تلاش کرتی رہی جنہیں منظر عام پر لا کر اس بھیڑیے کی مصنوعی ساکھ تباہ کی جاسکے۔

اسے کچھ اندازہ نہیں تھا کہ وہ اپنی ان کوششوں میں کہاں تک کامیاب ہوسکے گی مگر پھر بھی اس نے خاصا مواد جمع کرلیا تھا۔

متعدد کاغذات کی نقول سے زیادہ اہم سبز رنگ کی وہ فائل تھی جو جینی کو آزک بنل کی میز کی درازوں کے پیچھے رکھی ہوئی ملی تھی۔

اس فائل میں بہت قیمتی اور موٹے کاغذ پر انگریزی حروف میں ٹائپ کیے ہوئے پانچ صفحات موجود تھے۔ حروف انگریزی ہونے کے باوجود اس طویل دستاویز کا ایک لفظ بھی جینی کے پلے نہیں پڑ سکا تھا۔ وہ انگریزی رسم الخط میں لکھی جانے والی کئی زبانوں سے تھوڑی بہت واقفیت رکھتی تھی۔ اس کا دعویٰ تھا کہ وہ کوئی مروجہ زبان نہیں تھی۔

جو کچھ لکھا تھا، وہ یقیناً کسی نامانوس اور خفیہ زبان میں تھا۔ اس تحریر کے آخری صفحے کے اختتام پر چار دستخط تھے۔ ان میں سے کسی کا نام پڑھنے میں نہیں آرہا تھا لیکن آزک بنل کے دستخط جینی کے لیے نئے نہیں تھے۔ وہ رنکس میں ملازمت کرنے کی وجہ سے اپنے چیف کے دستخط روز ہی دیکھنے کی عادی تھی۔

وہ فائل آزک بنل کی میز میں اس طرح چھپا کر رکھی گئی تھی کہ ساری درازیں کھول کر بھی اس کا پتا نہیں چلایا جاسکتا تھا۔ جینی کو درازوں کے پیچھے سے اپنے کچھ گمشدہ کاغذات ملنے کا پرانا تجربہ تھا اس لیے اس نے آزک بنل کی درازوں کے پیچھے کا بھی جائزہ لے ڈالا اور یوں وہ پانچ ورقی فائل اس کے ہاتھ لگ گئی۔

جینی نے ان کاغذوں کی فوٹو کاپی کرنے کے بجائے پوری فائل ایک بڑے لفافے میں چھپالی تھی اور اسے ویرا کے حوالے کرنے پر آمادہ تھی۔

آئزک بیل کے کمپیوٹر کو چلانے میں جینی بری طرح ناکام ہوئی تھی۔ اس کا پروگرام کچھ ایسا تھا کہ ابتدا میں ہی کمپیوٹر پاس ورڈ طلب کرتا تھا جس سے جینی لاعلم تھی۔ اس نے پاس ورڈ کے لیے اپنی سوچ کے مطابق بہت سے الفاظ استعمال کیے لیکن پروگرام چلا کر آئزک بیل کی ریکارڈ کی ہوئی معلومات تک رسائی حاصل کرنے میں کامیاب نہیں ہوسکی۔

ویرا کے بارے میں جینی بہت حساس تھی۔ اسے اندیشہ تھا کہ ویرا اس کے قریب آئی تو وہ دونوں مشکلات سے دوچار ہوجائیں گی۔ دوسری طرف وہ آئزک بیل کے دفتر سے حاصل کیے ہوئے کاغذات زیادہ دیر تک اپنے پاس رکھنے پر تیار نہیں تھی۔ ڈاک کا استعمال خطرے سے خالی نہیں تھا۔ اس الجھن کا وہ دونوں کوئی حل نہیں نکال سکی تھیں۔

"کوئی راہ نظر نہیں آئی تو شام کو گھر واپس جانے سے پہلے جینی وہ فائل واپس رکھ دے گی اور فوٹو کاپیاں تلف کردے گی..... فی الحال وہ اس کھیل میں ایک فریق بننے کے موڈ میں نہیں ہے۔" جینی سے ہونے والی گفتگو دہرانے کے بعد ویرا نے تفکر آمیز لہجے میں کہا۔

"وہ کاغذات ہمارے ہاتھ آنے چاہئیں۔ شاید ہمیں اسحاق کے بارے میں کچھ اہم باتیں معلوم ہوجائیں۔ جب تک وہ زندہ ہے ہمیں کچھ نہ کچھ کرتے رہنا پڑے گا۔" میں نے جواب دیا۔

"جینی مجھ کو اس لیے دور رکھنا چاہ رہی ہے کہ ایک زمانے میں امریکا میں میری بہت تشہیر ہوئی ہے۔ ابھی حال میں چھپنے والے ان اشتہاروں نے لوگوں کی یادداشت کو تازہ کردیا ہوگا....."

میں نے اس کی بات کاٹ دی "نیویارک آنے کے بعد سے تم گوشہ نشین نہیں ہو۔ ضرورت کے تحت باہر نکلتی رہی ہو مگر کسی نے تمہیں نہیں پہچانا۔ جینی کیوں ڈر رہی ہے؟"

"دوسرے نہیں پہچان سکیں گے۔ اسحاق گھنٹی کے آدمی شاید پہچان لیں۔ جینی کو یہ خوف بھی ہے کہ کہیں اس کی نگرانی نہ ہورہی ہو۔ اگر اس کا یہ خدشہ درست ہے تو پھر اس سے دور رہنا ہی بہتر ہے۔ یہاں ہم ایک بار پکڑے گئے تو مر کر بھی نجات حاصل نہیں کرسکیں گے۔"

"ہاتھ آئے ہوئے کاغذات کو ٹھکرا کر ہم جھک مارتے رہ جائیں گے۔"

ویرا نے چند ثانیوں کی خاموشی کے بعد پرخیال لہجے میں کہا۔ "میرے بجائے تم جینی کے پاس کیوں نہیں چلے جاتے؟"

"میں نے سوچا تھا لیکن تمہاری وجہ سے خاموش رہا۔ تم مجھے اس سے دور رکھنا چاہتی ہو کیونکہ میں اسے دیکھتے ہی پھسل جاؤں گا اور وہ مجھے تل کر کھا جائے گی۔"

"وہ رضامند ہوئی تو تم بے خوف و خطر رکس کے دفتر میں چلے جاؤ گے؟"

"ان کے پاس میری کوئی تصویر نہیں ہے۔ صرف میری رنگت ہی مجھے مشکوک بناسکتی ہے۔ وہاں سے اسحاق کی غیر حاضری کی صورت میں شاید یہ خطرہ بھی نہیں ہے۔"

"اگر تم سنجیدہ ہو تو میں اس سے بات کروں؟" ویرا نے بے یقینی سے پوچھا۔

"ضرور کرو..... یہ بھی کہہ دینا کہ لفافے میں اسحاق گھنٹی کی دو چار ایسی تصاویر بھی ڈال دے جن کے سہارے اس کی شناخت آسانی سے ہوسکے اور ہاں، اسے میرا شجرہ نسب بتا ڈالنا۔ میں تمہارے قاصد کے طور پر اس سے ملنا پسند کروں گا۔"

"قاصد کے بجائے بوائے فرینڈ زیادہ مناسب رہے گا۔ وہ خود بھی شادی کیے بغیر ذہنی سکون کی زندگی گزار رہی ہے۔ تجرد کی زندگی گزارنے والوں کی ان ضروریات کو خوب سمجھتی ہے۔"

میں خاموش رہا۔ میری خاموشی کو رضامندی سمجھ کر ویرا فون کی طرف متوجہ ہوگئی۔

چند منٹ تک فون پر بات کرنے کے بعد وہ مجھے

بتانے لگی۔ "پروگرام طے ہو گیا ہے۔ تم اس کے سامنے اپنی شناخت کے لیے ایک ڈالر کے نوٹ کا آدھا حصہ پیش کرو گے اور وہ لفافہ تمہیں دے دے گی۔ اس بڑے لفافے کو پوشیدہ رکھنے کے لیے تمہیں بریف کیس ساتھ لے جانا ہوگا۔"

"وہ بعد کی باتیں ہیں۔ عمارت میں داخلے کا مرحلہ کیسے نمٹے گا؟" میں نے پوچھا۔

"وہ گیٹ پر بتا دے گی۔ تم اسٹینڈرڈ اسٹیشنری سپلائرز کے نمائندے کے طور پر وہاں جاؤ گے اور چند منٹ کی ملاقات کے بعد لوٹ آؤ گے۔ تمہارے لیے میرا نام صرف روزی ہے۔ اپنے لیے جو نام چاہو منتخب کر لینا۔"

"یہ چند منٹ کی شرط تمہاری ہے یا شخص نے عائد کی ہے؟"

"میری طرف سے تمہیں کھلی اجازت ہے۔ چاہو تو اسحاق گھنٹی کی واپسی تک اس کے ساتھ رہو۔ میری جوتی کو بھی کوئی اعتراض نہیں ہوگا۔"

"تعجب ہے کہ تم اپنی جوتی کی مرضی پر چلتی ہو۔ معلوم ہوتا ہے تمہیں خاصی تنگی پڑی ہے۔"

"اس کے سامنے زیادہ چرب زبانی کا مظاہرہ نہیں کرنا۔ وہ اس وقت ذہنی دباؤ میں ہے۔"

"تم فکر نہ کرو۔ میں آدمی دیکھ کر بات کرتا ہوں۔ ہر ایک کے ساتھ لات جوتی استعمال نہیں کرتا۔ یہ رعایت صرف تمہارے لئے مخصوص کی ہوئی ہے۔" میں نے مسکرا کر جواب دیا۔

"میری روکنے سے پہلے یہاں سے نکل جاؤ تو فائدے میں رہو گے۔" اس نے مجھے گھورتے ہوئے سرد مہری سے کہا "تمہاری کنپٹیاں سہلا دیں تو تم کافی دیر کے لیے ناکارہ ہو جاؤ گے۔"

وہ تجربہ یاد آتے ہی میں پھرتی سے اپنی جگہ چھوڑ کر کھڑا ہو گیا۔

مجھے تیار ہونے میں زیادہ دیر نہیں لگی۔ چلنے سے قبل میں نے اپنے بریف کیس میں ریوالور بھی رکھنا چاہا لیکن ویرا نے مجھے منع کر دیا۔

رکس ایک سیکیورٹی ایجنسی تھی۔ وہاں آنے والوں کی جامہ تلاشی یا دستی سامان کی تلاشی کا امکان خاصا قوی تھا۔ ابتدا ہی میں میرے بریف کیس سے کوئی ہتھیار برآمد ہو جاتا تو فرلی ایس کے نمائندے کی حیثیت سے میری پوزیشن مشکوک ہو سکتی تھی کیونکہ دنیا بھر میں کہیں بھی ہتھیار کے بل پر اسٹیشنری کی فروخت کا رواج نہیں ہے۔

چالیس ویسٹ، کنال اسٹریٹ۔ یہ اس عمارت کا مختصر سا پتا تھا جس میں رکس کا دفتر واقع تھا۔ مین ہٹن کے وسطی علاقے سے گزر کر جنوبی حصے میں داخل ہوتے ہی بھیڑ بھاڑ اور رونق کا آغاز ہو گیا۔ اس علاقے میں وہ میرا دوسرا زمینی سفر تھا۔

مین ہٹن کی حد تک نیویارک کے ٹیکسی ڈرائیور بھی لندن والوں کی طرح اپنے کام میں بہت مشاق ہیں۔ ان میں امریکی کم اور غیر ملکی زیادہ نظر آتے ہیں۔ وہ سب ہی مین ہٹن میں گھس پیٹھ کر مسافر کو براہ راست اس کی منزل تک پہنچا دیتے ہیں۔ اس کام میں ڈرائیوروں کی یادداشت یا مہارت سے زیادہ مین ہٹن کی شہری ترتیب کا دخل ہے۔ مجھے وہاں بار بار یہ خیال آتا رہا کہ اسلام آباد کی پوری منصوبہ بندی مین ہٹن کے طرز پر کی گئی ہے۔ یہ اور بات ہے کہ زمین کی فراوانی اور سرمائے کی قلت کی وجہ سے اسلام آباد میں اونچی عمارتیں خال خال ہی نظر آتی ہیں۔

اس کثیر المنزلہ عمارت پر کسی نام کے بجائے چمکتے ہوئے حروف اور ہندسوں میں وہ لکھا ہوا تھا جو ویرا نے مجھے بتایا تھا۔

میں نے عمارت کے منقش فولادی دروازے کے پہلو میں لگا ہوا دیوار گیر بٹن دبایا پھر انٹرکام پر سوال کرنے والے کو اپنی شناخت بتائی۔ فوراً بزر کی آواز کے ساتھ فولادی دروازے کا ایک حصہ پہلو میں سرک گیا اور اس عظیم الجثہ دروازے میں ایک عام گھریلو پٹ کے برابر قد آدم خلا نمودار ہو گیا۔

راہداری میں مجھے سروسز اینڈ سیکیورٹی کی تختی والی کھڑکی پر رک کر رہنمائی لینی پڑی کیونکہ مجھے عام لفظوں

عکس کی مخصوص لفٹ استعمال کرنی تھی۔
کے بجائے۔ گیارہویں منزل پر لفٹ سے باہر نکلتے ہی میں نے خود کو دیکھتے ہوئے ایک پرشکوہ دفتر کی راہداری میں موجود پایا۔ دفتر کی تعمیر اور تزئین میں شیشے اور لکڑی کا استعمال فراخ دلی کے ساتھ کیا گیا تھا۔ فرش سے سقف گیر روشنیوں تک ہر چیز گرد و غبار سے محفوظ چمک رہی تھی۔

راہداری میں انتظامی، مالیاتی اور دیگر شعبوں کی رہنمائی کرنے والی تختیاں موجود تھیں۔ مجھے قدرے حیران پا کر کہیں سے ایک مسلح باوردی شخص نکل آیا۔ وہ اس سے پہلے مجھے نظر نہیں آیا تھا۔

میرے استفسار پر اس نے انتظامی شعبے کی طرف ہاتھ اٹھا کر خالص امریکی لب و لہجے میں کہا ''سیدھے جا کر سیدھے ہاتھ پر دوسری راہداری میں مڑ جاؤ۔ بائیں ہاتھ کا آخری کمرا الٹی کا ہے۔''

کسی امریکی دفتر سے میرا پہلا رابطہ تھا۔ مجھے حیرت ہوئی کہ دفتر کا ایک معمولی گارڈ ادارے کے سب سے بڑے عہدے پر فائز خاتون کا نام بے تکلفی بلکہ بے ادبی سے لے رہا تھا۔

وہ میری ابتدائی حیرت تھی۔ بعد میں مجھے پتا چلا کہ امریکا میں عہدوں میں امتیاز کے لیے تخاطب کی احتیاط کو بالکل لغو سمجھا جاتا ہے۔ ہر چھوٹا بڑا ایک دوسرے کو اس کے پہلے نام سے پکارتا ہے۔ اپنے فرائضِ منصبی سے متعلقہ ہر کام خود کرنا پڑتا ہے۔ فائل یا کاغذ ایک میز سے دوسری میز پر پہنچانے کے لیے چپڑاسیوں کی فوج نہیں پالی جاتی۔ کاغذ لے کر خود دوسرے کے پاس جانا ہوتا ہے۔

میں اس کی بتائی ہوئی سمتوں میں مڑ کر بائیں ہاتھ پر واقع آخری کمرے کے سامنے پہنچا تو شیشے کے دروازے میں سے اندر بیٹھی ہوئی خاتون کو دیکھ کر حیران ہو گیا۔ وہ ویرا کی طرح بلکہ اس سے کہیں زیادہ پر وقار اور کشش انگیز تھی اور سر جھکائے کچھ لکھ رہی تھی۔

دروازے پر دستک دینے سے پہلے میں نے دیکھا کہ جینی کا کمرا راہداری کے سرے پر نہیں تھا کچھ فاصلے پر دفاتر کی دوسری قطار نظر آ رہی تھی۔ درمیان میں شاید وہ راستہ تھا جو اسی فلور کے دوسرے دفاتر کو اس سے ملاتا تھا۔

میری ہلکی سی دستک پر اس خاتون نے سر ہلا کر مجھے اندر آنے کا اشارہ کیا۔ میں دروازہ کھول کر فرشی قالین سے آراستہ اس دفتر میں داخل ہو گیا۔ اس سے پہلے میں نے اپنی جیب میں سے ایک ڈالر کے نوٹ کا آدھا حصہ نکال لیا تھا۔

وہ ویرا کے مقابلے میں قدرے بھرے بھرے بدن کی مالک تھی۔ اس کے چہرے کے نقوش میں اس قدر تیکھا پن تھا کہ دیکھنے والا اس کشش سے مسحور سا ہو جاتا تھا۔ بڑی بڑی، چمکتی ہوئی، نیلی آنکھیں جھپکے بغیر میرے چہرے پر مرکوز تھیں۔

اس کی استفہامیہ نگاہوں کی سیدھ میں، میں میز کے سرے تک پہنچا اور پھٹا ہوا ڈالر خاموشی سے اس کی طرف بڑھا دیا۔ وہ ٹکڑا دیکھتے ہی اس کے گداز ہونٹوں پر جاندار مسکراہٹ پھیل گئی۔

''بیٹھ جاؤ۔'' اس نے میری طرف ہاتھ بڑھاتے ہوئے ہدایت کی۔ اس کی آواز میں نسوانی نرمی کے ساتھ ایک تحکمانہ وقار بھی نمایاں تھا۔

میں نے کرسی سنبھالنے سے پہلے نرمی سے اس سے ہاتھ ملایا۔ اس دوران میں ایک لمحے کے لیے بھی اس کی نظریں میرے چہرے سے نہیں ہٹی تھیں۔

''میرا نام جینی ہے.....'' میرے بیٹھ جانے کے بعد اس نے اپنا تعارف کرایا ''تم کو کیا کہتے ہیں؟''

''نصف ڈالر۔'' میں نے بے ساختہ کہا ''میں ٹرپل ایس سے سیلز پروموشن کے سلسلے میں حاضر ہوا ہوں۔'' اس کے سوال کے جواب میں میری زبان مشینی انداز میں چل پڑی تھی۔

یہ ایک غیر معمولی بات تھی کہ اس نے مجھ سے ہاتھ ملاتے ہوئے اپنا تعارف کرانے کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی لیکن بعد میں ایک تجسس کے ساتھ اپنا پہلا نام بتا دیا تھا۔

''میں ان خرافات سے واقف ہوں۔ تمہارا اصل نام کیا ہے؟''

"ریمدان۔" میں نے ذہن میں آنے والا پہلا نام دہرایا۔ اس وقت میں ویرا کی ہدایت کے مطابق اپنا لہجہ بگاڑ کر امریکی انداز میں جھٹکے دار انگریزی بولنے کی کوشش کر رہا تھا۔

"ریمدان....." اس نے دھیرے سے دہرایا

"یہ ایک ہی نام ہے یا دو نام ملے ہوئے ہیں۔"

"ویسے تو یہ ایک ہی نام ہے لیکن میں تمہاری مشکل سمجھ رہا ہوں۔ تم اپنی سہولت کے مطابق مجھے ریم یا دان کہہ سکتی ہو۔ اس سے کوئی فرق نہیں پڑے گا۔"

"اپنا بریف کیس گھٹنوں پر رکھ لو۔" وہ ہدایت دیتے ہوئے شاید غیر ارادی طور پر اس کی آواز بہت نیچی ہو گئی "میرا دیا ہوا لفافہ بریف کیس میں فوراً بند کر لینا۔"

"بہت بہتر مس للی۔" میں نے مؤدب لہجے میں کہا اور بریف کیس قالین سے اٹھا کر گود میں لے لیا۔

"مس اور مسز کچھ نہیں، میں صرف للی ہوں۔" وہ اپنی میز کے برابر میں رکھے ہوئے ایک ریک کی طرف جھکتے ہوئے ہلکی سی ناگواری سے بولی "نام کے آگے پیچھے غیر ضروری اضافہ جوڑنے سے انسانوں کی برابری کے تصور کی کھلی نفی محسوس ہوتی ہے۔"

"تمہارے خیالات قابل قدر اور مسرت انگیز ہیں۔ میرے لیے اس سے زیادہ خوشی کی بات کیا ہو سکتی ہے کہ تم جیسی خاتون کو بے تکلفی سے مخاطب کروں۔" میں نے باچھیں پھیلا دیں۔

اس نے ایک ریک میں سے ایک پلندہ نکال کر اپنے سامنے رکھ لیا پھر سب سے نیچے دبا ہوا بڑا سا براؤن لفافہ میری طرف سرکا دیا۔ میں نے اسی سرعت اور خاموشی سے وہ وزنی لفافہ اندر ڈال کر بریف کیس بند کر لیا۔

اس کارروائی کے دوران میں گفتگو بھی جاری رہی۔ میرے جواب پر اس نے لطیف طنزیہ پیرائے میں پوچھا تھا "مجھ جیسی سے تمہاری کیا مراد ہے۔ کیا میرے ماتھے پر کوئی سینگ نکلا ہوا ہے؟"

"ارے نہیں۔" میں نے بوکھلا کر کہا "نوجوانی کے ساتھ قدرت نے تمہیں حسن اور دلکشی کے عطیات سے نوازنے میں بھی فراخ دلی سے کام لیا ہے۔ ایسا بہت کم ہوتا ہے۔"

میں نے دیکھا کہ اس نے لفافے کے ساتھ ریک سے نکالے ہوئے چکنے چکنے اور رنگین پمفلٹ اپنے سامنے پھیلا لیے تھے اور وہ سب اسٹینڈرڈ اسٹیشنری سپلائرز سے متعلق تھے۔

میں دل ہی دل میں اس کی ذہانت کی داد دیے بغیر نہ رہ سکا۔ ویرا کو میرے بہروپ کے بارے میں بریف کرتے ہوئے اسے معلوم تھا کہ اس کے پاس ٹرپل ایس کا لٹریچر موجود تھا۔ اس وقت رنلس کا کوئی ملازم اتفاق طور پر للی کے کمرے میں آ جاتا تو یہی سمجھتا کہ للی میرے لائے ہوئے لٹریچر کے مطالعے اور اسی کے متعلق مذاکرے میں مصروف ہے۔

"تم مبالغے سے کام لے کر شاید مجھے متاثر کرنا چاہ رہے ہو!" اس نے ایک مرتبہ پھر میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال دیں۔ میری آمد کا واحد اور بنیادی مقصد پورا ہو چکا تھا مگر وہ دانستہ گفتگو کو طول دے رہی تھی۔ میرے لیے وہ تاخیر خوش گوار تھی۔

"تم چاہو تو میں قسم کھا سکتا ہوں کہ میرا ایک ایک لفظ سچ پر مبنی ہے۔"

"میں نے سنا ہے کہ اطالوی اسی طرح کی باتیں بنا کر عورتوں کو شیشے میں اتارنے کے فن میں طاق ہوتے ہیں مگر تمہارے خدوخال اطالوی ہیں نہ لب و لہجہ ان جیسا ہے۔"

"اطالوی مرد اس معاملے میں حریص، خود غرض اور مطلب پرست ہوتے ہیں۔ میں ان پر لعنت بھیجتا ہوں۔ اپنی ان ہی حرکتوں کی وجہ سے وہ یورپ کی مفلس قوموں میں شمار ہوتے ہیں۔"

"تم نے ابھی تک اپنی قومیت کے بارے میں کچھ نہیں بتایا۔" اس کے چہرے پر شوخی نمودار ہونے لگی۔

"بس جنوبی ایشیا کی پیداوار سمجھ لو..... شاید میرا کام ختم ہو چکا ہے۔ تمہیں ٹرپل ایس سے جو کچھ خریدنا ہے وہ تم فون پر بتا ہی دو گی۔ کیا میں جا سکتا ہوں؟"

میں اس کی بڑھتی ہوئی دلچسپی بھانپ کر میں اپنی ذات نے اچانک وہ قلابازی کھائی تھی۔ اس بہانے میں نے اس کے ذہن کو قومیت کے سوال سے بھی بھٹکا دیا تھا۔

میری قومیت کو بھول کر وہ رسانیت سے بولی" کچھ دیر بیٹھے رہو۔ مجھے معلوم ہے کہ تمہاری گرل فرینڈ بے چینی سے تمہارا انتظار کر رہی ہوگی۔ میرے دفتر میں چند منٹ گزار کر تم اس سے کسی بے وفائی کا ارتکاب نہیں کر دگے.... تمہارے نام کے بارے میں، میں ابھی تک الجھن میں ہوں۔"

"اس الجھن کی نوعیت بتاؤ.... میں اسے دور کر دوں گا۔" میں نے پورے خلوص سے کہا۔

"تمہارے نام کا صحیح تلفظ کیا ہے؟" میری ذات میں اس کی دلچسپی خطرناک حد تک تیزی سے بڑھتی جا رہی تھی۔ مجھے بے اختیار دیرا کے الفاظ یاد آنے لگے۔ جنسی تجرد کی زندگی گزار رہی تھی، دل پھینک تھی اور ذہنی طور پر ہمیشہ پُرسکون رہتی تھی۔ اس قسم کا حدود اربعہ رکھنے والی کوئی خاتون یا لڑکی کسی نو وارد مرد سے اس کے نام کا صحیح تلفظ پوچھنے لگے تو آخر کار اس مرد کے ستارے گردش میں آ ہی جانے تھا۔

میں اسے کورا سا جواب دے کر کرسی چھوڑ دیتا تو وہ میرا منہ دیکھتی رہ جاتی اور کچھ بھی نہ کر پاتی لیکن میں آرنک بنل کے دفتر میں ایک بڑے عہدے پر مامور اس خاتون کو ناراض کرنے کا خطرہ مول نہیں لے سکتا تھا۔ اس کے ذرا سے تعاون سے آرنک بنل کی نیندیں حرام کر کے اسے بے بسی کے عالم میں ٹھکانے بھی لگایا جا سکتا تھا۔ میں نے اسے خوش رکھنے کا فیصلہ کر لیا۔

"کچھ لوگ اسے رماوان اور بعض رمیدان کہتے ہیں مگر میں رمیدان کو ترجیح دیتا ہوں۔ اس کا صحیح تلفظ رمضان ہے جو امریکا میں بگڑ کر رمیدان ہو گیا ہے۔"

"رماوان...." وہ لفظ دہراتے ہوئے اسے کچھ یاد آ گیا "مشرق وسطیٰ میں ایک رماوان وار بھی ہو چکی ہے۔ یہ ساری الجھن اسی وجہ سے تھی۔ عرب خود اسے رماوان کہتے ہیں۔ اگر تم خود کو رمضان کہلوانا چاہو تو انگریزی میں اس کا صحیح مخرج اور تلفظ موجود ہے۔"

"میں تمہاری اس تجویز پر ضرور غور کروں گا۔ دیکھنا ہوگا کہ میرا صحیح نام کیا ہونا چاہیے۔"

"تمہارا تعلق پاکستان سے تو نہیں ہے؟" وہ میری آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر اچانک پوچھ بیٹھی۔

میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ میں نے سنبھلے ہوئے لہجے میں پوچھا "تمہیں یہ خیال کیسے آ گیا؟"

"دیرا کے ساتھ پاکستان کے ڈیڈی نامی کسی مرد کا نام پچھلے دنوں امریکا بھر کے اخباری اشتہاروں میں چھپتا رہا ہے۔ وہ کوئی پراسرار، طاقتور، زیرک اور حسین مرد ہے۔ تم بھی کچھ کم وجیہہ نہیں ہو۔ مجھے شبہ ہو رہا تھا کہ تم ڈیڈی بھی ہو سکتے ہو اور آج کل روزی کے دوست بنے ہوئے ہو۔"

میں بھونڈے مگر مدافعانہ انداز میں ہنس پڑا "تم کہہ رہی ہو تو میں خود کو وجیہہ مانے لیتا ہوں لیکن میں پراسراریت سے حسن تک ہر خوبی سے محروم ہوں۔ میں وہی رہنا چاہتا ہوں جو میں ہوں۔ دیو مالائی قسم کے جناتی انسان عام طور پر برے انجام سے دوچار ہوتے ہیں۔"

"تمہارا.... آخری فقرہ، تمہاری بھرپور ذہانت کا شاہکار ہے۔" وہ تحسین آمیز لہجے میں بولی "تم سے مل کر مجھے انتہائی سی مسرت ہو رہی ہے۔ اگر میں روزی سے اجازت لے لوں تو تم کوئی شام میرے گھر پر گزارنا پسند کرو گے۔" وہ آخر کار اپنے مطلب کی بات پر آ ہی گئی۔

اس نے دیرا اور روزی کے نام لے کر مجھے ایک ذہنی جھٹکا لگانے کی کوشش کی تھی تاکہ اپنے شبہ کی تصدیق کر سکے۔ میں نے دیرا کے نام کو یکسر نظر انداز کر دیا اور ڈیڈی سے لاتعلقی کا اظہار کیا تو اس نے بھی دیرا کو فوری طور پر روزی بنا دیا۔

اسے دیرا کے بارے میں سب کچھ نہیں تو بہت کچھ معلوم تھا۔ اسے دیرا اور آرنک بنل کی دشمنی کا بھی علم ہو چکا تھا۔ دیرا نے اس سے بس ایک ہی بات چھپائی تھی کہ اس کے ساتھ میں بھی نیو یارک آیا ہوا تھا۔ مجھے جنسی کے پاس بھیجنے سے پہلے اس نے یہ کہانی تراشی تھی کہ وہ

روزی بن کر نیویارک میں روپوش تھی اور اپنے بوائے فرینڈ کو اس کے پاس روانہ کر رہی تھی۔

ویرا نے جینی کو اپنے بوائے فرینڈ کا کوئی نام نہیں بتایا تھا۔ جینی کے لیے میری شناخت ایک ڈالر کے نوٹ کے پھٹے ہوئے نصف حصے کو مقرر کیا گیا تھا۔ یہی وجہ تھی کہ میں نے جینی کے استفسار پر اپنے ذہن میں آنے والا پہلا نام لے ڈالا تھا۔

جینی کا حسن میرے سامنے تھا۔ اپنی ذہانت وہ بتدریج ثابت کر رہی تھی۔ میرے گمراہ کن تعارف اور دبے دبے رویے کے باوجود اسے شبہ ہو چکا تھا کہ میں ہی ڈینی تھا۔ میری دوٹوک تردید اس کا شبہ دور نہیں کر سکی تھی۔ آزادی اور بے تکلفی کے ماحول میں میرے ذہن کو مزید کریدنے کی نیت سے اس نے مجھے اپنے گھر بلانے کی معنی خیز پیش کش کر ڈالی تھی جسے رد کرنا آسان نہیں تھا۔

"روزی سے اجازت لینے کی کیا ضرورت ہے؟" میں نے انجان بن کر بے پروائی سے کہا "ہم دونوں آج شام ہی تمہارے گھر آ جائیں گے۔ وہ ہوٹلوں کا کھانا کھا کھا کر اکتا گئی ہے۔"

"میری یہ دعوت صرف تمہارے لیے ہے۔" جینی اپنائیت بھری آواز میں بولی "روزی تمہارے ساتھ نہیں آ سکے گی۔ آج کل وہ اپنے تحفظ کے کچھ مسائل سے دوچار ہے۔"

"اس نے مجھ سے اس بارے میں کوئی ذکر نہیں کیا۔" میں نے احمقانہ انداز میں شکوہ کیا "جب تک ہمارے درمیان مفاہمت اور دوستی کا رشتہ موجود ہے، اس کے سارے مسائل حل کرنا میری ذمے داری میں شامل ہے۔ وہ کس سے ڈرتی ہے؟"

"آواز نیچی رکھو اور کرسی سے ذرا چپکو۔" جینی بوکھلا کر بولی۔ "دوسروں کے لیے ہم اس وقت ٹریل ایس سے خریداری کے بارے میں مذاکرات کر رہے ہیں۔ تمہاری یہ بے ساختہ حرکتیں دیکھنے والوں کو شکوک و شبہات میں مبتلا کر دیں گی۔"

"سوری....!" میں نے خفت سے کہا "میں بھول گیا تھا کہ اس وقت میں کہاں ہوں۔ مرضی کے خلاف کوئی بات سامنے آتی ہے تو مجھے اپنے اوپر قابو نہیں رہتا۔"

"یہ بری بات ہے۔ روزی جیسی لڑکی کے ساتھ رہنے کے لیے تمہیں اس عادت پر قابو پانا ہو گا ورنہ ایک دن تمہیں روتا چھوڑ کر کسی اور کے ساتھ چلی جائے گی۔"

"میں بہت کوششیں کرتا ہوں لیکن رفتی برابر کامیابی نہیں ہوتی۔ اب...."

بات ادھوری چھوڑ کر مجھے خاموش ہونا پڑا۔ جینی کے فون کی گھنٹی بجی تھی اور اس نے چونک کر پھرتی سے ریسیور اٹھا لیا تھا۔

فون پر گفتگو کا آغاز ہوتے ہی جینی کے چہرے پر نرماہٹ آ گئی اور وہ اپنی کرسی کی پشت گاہ سے ٹیک لگا کر آگے پیچھے جھولنے لگی۔

"کام ہو گیا۔ تمہارا دلچسپ اور وجیہہ دوست میرے سامنے بیٹھا ہوا ہے۔" فون پر جینی کے وہ فقرے سن کر میرے کان کھڑے ہو گئے.... دوسری طرف ویرا ہی ہو سکتی تھی۔

جینی کچھ دیر تک دوسری طرف سے کہی جانے والی باتیں سنتی رہی پھر ہنس کر بولی "خوبیوں کے ساتھ انسان میں کوئی نہ کوئی خامی بھی ہوتی ہے جسے برداشت کرنا پڑتا ہے۔ تمہارا یہ دوست تم ہی کو مبارک ہو مگر آدمی دلچسپ ہے۔ تم سے بہت ڈرتا ہے۔ اجازت دو تو کل شام اسے چائے پر گھر بلا لوں۔"

ایک مرتبہ پھر وہ ہاں ہوں کر کے ویرا کا ردعمل سنتی رہی۔ اس کے چہرے کے تاثرات سے ظاہر ہو رہا تھا کہ ویرا نے اس کی حوصلہ شکنی نہیں کی تھی۔

"اوہ ڈارلنگ! تمہارا بہت بہت شکریہ۔ مجھے یقین تھا کہ تم میری اس چھوٹی سی خواہش کو رد نہیں کرو گی۔ میری اس سے پہلی اور آخری ملاقات ہو گی۔ اب اسے سمجھا دو۔" جینی نے یہ کہتے ہوئے ریسیور جلدی سے میری طرف بڑھا دیا۔

آرنک نیل کے خلاف لڑی جانے والی بھیانک

لڑائی کا وہ موڑ عجیب و غریب تھا۔ جینی اس کی ملازمہ ہونے کے باوجود کھل کر ہماری مدد کرنے پر آمادہ تھی لیکن مجھ سے ملاقات ہونے کے بعد وہ ویرا سے میرے بارے میں یوں بات کر رہی تھی جیسے اس سے ذاتی استعمال کی کوئی بے جان چیز مستعار لے رہی ہو۔

اپنے ریسیور میں میری آواز سنتے ہی ویرا کی زبان چل پڑی۔ "وہی ہوا جس کا مجھے ڈر تھا۔ میں نے برا مانے بغیر اسے کھلی چھوٹ دے دی ہے مگر تم اس بلا کے چنگل میں نہیں آؤ گے۔ تم دوبارہ اس کے قریب بھی نظر آئے تو میں تمہارا حشر خراب کر دوں گی۔"

ویرا نے میرا جواب سننے کی زحمت کیے بغیر فون بند کر دیا مگر میں مغموم انداز میں ریسیور کان سے لگائے بیٹھا رہا۔ میرا ذہن تیزی سے کام کر رہا تھا پھر میں نے بولنا شروع کر دیا۔ "للی بہت اچھی لڑکی ہے۔ میں اس کا دل نہیں توڑوں گا مگر کل کی بات مشکل ہے۔ دو چار روز میں میں خود ہی للی سے بات کر کے اس کے گھر پہنچ جاؤں گا.... ٹھیک ہے۔ یہ تمہارا درد سر نہیں ہے.... میں خود للی کو سمجھا لوں گا۔"

درمیانی وقفوں میں، میں خاموش رہا جیسے ویرا کی بات سن رہا ہوں پھر بے جان ریسیور للی کی طرف بڑھا دیا۔ اس نے ریسیور کان سے لگانے کے بعد کریڈل پر ڈال دیا۔

"تم روزی سے...." جینی نے مجھ سے کچھ کہنا چاہا لیکن اس کے بقیہ الفاظ اس کے حلق میں پھنس کر رہ گئے۔ اس کی حیرت سے پھیلی ہوئی آنکھیں اپنے دفتر کے دروازے کی طرف اٹھی ہوئی تھیں۔

"آرنزک! تم کب آ گئے؟" جینی کی زبان سے سرسراتے ہوئے وہ الفاظ سن کر میں نے پلٹ کر دیکھنے کا ارادہ ترک کر دیا اور اپنی کرسی پر جم کر رہ گیا۔

جینی میرے سامنے تھی۔ لگا اس کے اکلوتے دروازے پر میرا ازلی دشمن آرنزک بیل اچانک آ موجود ہوا تھا۔ میرے دل کی دھڑکنیں یک بہ یک تیز ہو گئیں اور دوران خون کنپٹیوں میں زور مارنے لگا۔ حد سے بڑھے ہوئے اعتماد کی وجہ سے میں برے شکنجے میں پھنسا تھا۔

مشکل ترین مسئلہ یہ تھا کہ پچھلی رات کی طرح اس وقت بھی میں تنہا تھا اور رنکس کے دفتر میں متعدد گن افراد موجود تھے جو اس کے ایک اشارے پر میرے چیتھڑے اڑا سکتے تھے۔

جینی کے دفتر کی چھت کے نیچے دو دشمنوں کا یوں اچانک یک جا ہو جانا کسی سازش کا نتیجہ نہیں تھا۔ جینی کے ابتدائی ردعمل نے اس کی بے گناہی ثابت کر دی تھی۔ اس ہولناک اتفاق سے نمٹنے کی بس ایک ہی امید تھی کہ ایک دوسرے کے ناموں سے اچھی طرح واقف ہونے کے باوجود میں آرنزک بیل کا صورت آشنا تھا نہ وہ مجھے پہچانتا تھا۔

میری پوری کوشش یہ تھی کہ اپنے سنسناتے ہوئے اعصاب پر قابو پا کر اسی طرح کرسی پر بیٹھا رہوں اور آرنزک بیل کا سامنا نہ کروں۔ نگاہیں چار ہونے کے بعد وہاں کچھ بھی ہو سکتا تھا۔

وہ چند ثانیے میرے لیے عذاب ہو گئے۔ کمرے میں چھایا ہوا مختصر سا سکوت میرے عقب سے ابھرنے والی ایک سرد اور سپاٹ آواز نے توڑ دیا۔

"اپنے ملاقاتی سے نمٹ کر میرے دفتر میں آؤ.... کچھ ضروری کام ہے۔"

وہ آرنزک بیل کی آواز تھی جسے میں مدہوشی کے عالم میں بھی پہچان سکتا تھا۔

اس وقت خطرہ محسوس کر کے میری ہر حس ضرورت سے زیادہ تیز ہو گئی تھی۔ میں نے دبیز فرشی قالین پر کمرے کے دور جاتے ہوئے وزنی قدموں کی مدھم سی دھمک سنی اور دیر سے اپنے سینے میں رکے ہوئے سانس کو بمشکل آزاد کر دیا۔

"تم فوراً نکل جاؤ۔" جینی اپنی کرسی سے اٹھ کر سرگوشیانہ آواز میں بولی "میرا باس آ گیا ہے۔ وہ اس وقت بہت خراب موڈ میں ہے۔ تم سے بعد میں بات ہوگی۔"

جینی کی بات مکمل ہونے سے پہلے میں بریف کیس سنبھال کر کرسی چھوڑ چکا تھا۔

وہ شاید مجھے دروازے تک چھوڑنے کے لیے میز کے عقب سے نکل رہی تھی مگر میں نے اس کا انتظار نہیں کیا۔ لپک کر جینی کے دفتر سے باہر نکل گیا۔

اس وقت رنگس کے دفتر میں مجھے ایک ایک لمحہ بھاری لگ رہا تھا۔ میرا بس چلتا تو میں پوری قوت سے لفٹ کی طرف دوڑ لگا دیتا۔ میری اس حرکت کے نتیجے میں رنگس کے سارے ہی ملازم میری طرف متوجہ ہوسکتے تھے اس لیے میں وحشت کی لہر پر قابو پا کر قدرے تیز قدموں سے چلتا رہا۔ اس وقت مجھے ہاتھ میں لٹکا ہوا بریف کیس تک بہت وزنی محسوس ہو رہا تھا۔

لفٹ میں سوار ہونے کے بعد بھی میری اس اضطرابی کیفیت میں کمی واقع نہ ہوسکی۔ اس وقت میری حالت اس چوہے جیسی تھی جو محفوظ مسکن کی تلاش میں بھٹکتا ہوا درندوں کے غول میں جا پھنسا ہو اور ان کے نرغے سے نکلنے کے لیے کوشاں ہو۔

چالیس ویسٹ کے فولادی دروازے سے نکل کر میں کنال اسٹریٹ کی کھلی فضا میں آیا تو مجھے یوں محسوس ہوا جیسے مجھے نئی زندگی ملی ہو۔ میں نے آزادی کی اس فضا میں چند گہرے سانس لیے اور میرے ذہن سے خوف کی دھند تیزی سے چھٹنی شروع ہوگئی۔

آرزک نیل کے ہوتے ہوئے اس کے دفتر سے میرے زندہ نکل آنے کا واقعہ ایک معجزے سے کم نہیں تھا۔ مجھے اس بدترین صورت حال میں پھنسانے کی ساری ذمے داری جینی کی تھی۔ اگر وہ مجھے اس غیر ضروری گفتگو میں نہ الجھاتی تو میں آرزک نیل کی آمد سے بہت پہلے وہاں سے نکل گیا ہوتا۔

اس ناگہانی مصیبت پر غور کرتے کرتے کچھ اور عقدے بھی کھلنے شروع ہوگئے۔

میری دھمکیوں کے بعد آرزک نیل اپنے دفتر سے فرار ہوگیا تھا۔ میں اس کا سراغ کھو چکا تھا۔ اس سے رابطہ کرنے کی ہر کوشش ناکام ہو چکی تھی۔ اس وقت میں نے جینی کی زبان سے اس کی واپسی کی خبر سنی تھی، اپنے کانوں سے اس کی مانوس آواز سنی تھی۔ وہ کسی ضرورت کے تحت اسی دفتر میں لوٹ آیا تھا جس کا نمبر مجھے زبانی یاد تھا۔

کچھ نہیں کہا جاسکتا تھا کہ وہ رنگس کے دفتر میں کتنی دیر کے لیے آیا تھا۔

میں فوری طور پر اسے فون کرنے کے لیے بے چین ہوگیا۔

مجھے سامنے ہی ایک فون بوتھ نظر آرہا تھا مگر کنال اسٹریٹ سے فون کرنا خطرناک تھا۔ وہ اس فون بوتھ کا سراغ لگا کر فوراً ہی اپنے آدمی میرے پیچھے دوڑا سکتا تھا۔ اس سے پہلے وہ کئی بار ایسی حرکتیں کر چکا تھا جن کا مشاہدہ میں لندن سے کرتا چلا آرہا تھا۔

ایک خالی ٹیکسی روک کر میں اس کی عقبی نشست پر سوار ہوا اور ڈرائیور کو پین پلازہ پہنچنے کی ہدایت کر ڈالی۔

میں دل ہی دل میں دعا مانگ رہا تھا کہ میرے ہوٹل پہنچنے تک آرزک نیل رنگس کے معاملات میں الجھا رہے تاکہ میں اس سے بات کر کے اپنے ان لرزہ خیز لمحات کی کچھ قیمت وصول کرسکوں جو میں نے جینی اور آرزک نیل کے درمیان پھنس کر گزارے تھے۔

یہ میری خوش قسمتی تھی کہ اس وقت فنانشل ڈسٹرکٹ سے اوپر جانے والے راستوں پر ٹریفک کی بھیڑ نہیں تھی یا وہ فلسطینی ڈرائیور جان بوجھ کر ایسی سڑکوں سے گزر رہا تھا جن پر ٹریفک کی زیادہ رکاوٹیں نہیں تھی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ میں چند منٹ بعد ہی اپنے ہوٹل کے کمرے میں تھا جہاں ویرا اپنا منہ سجائے، سخت طیش کے عالم میں میری منتظر تھی۔

جینی کے ساتھ میری ملاقات کے نتائج پر ویرا کی وہ برہمی میرے لیے غیر متوقع نہیں تھی مگر اس وقت میرے پاس اس کی دل جوئی یا ناز برداری کے لیے وقت نہیں تھا۔ اسے نظرانداز کر کے میں نے بریف کیس میز پر ڈالا اور فون سنبھال لیا۔

فون پر آرزک نیل کی آواز سن کر میں نے اطمینان کا ایک گہرا سانس لیا کہ میری وہ بھاگ دوڑ آخر کار بارآور ثابت ہوئی تھی۔ میں نے چیختی ہوئی آواز میں کہا ''شرمناک فرار کے بعد واپسی مبارک ہو۔ مجھے توقع نہیں تھی کہ تم اتنے بودے ثابت ہوگے۔''

"اوہ، تم!" اس کی آواز میں غصے کے ساتھ حیرت کا عنصر بھی نمایاں تھا "معلوم ہوتا ہے کہ میرے دفتر میں ہیلن تمہاری مخبر تھی۔ میں اسے دیکھ لوں گا۔"

"ہیلن نہیں، میرے سب سے بڑے مخبر تم ہو۔ آج سے ہیلن تمہاری ملازمت میں نہیں رہی مگر مجھے معلوم ہو گیا کہ تم تھوڑی دیر پہلے بدحواسی کے عالم میں واپس آئے ہو......"

"تم بہت ذلیل اور گھٹیا انسان ہو۔" اس کی آواز قہر بار ہو گئی۔ "بدنام علاقوں میں رہنے والے تیسرے درجے کے لوگ بھی آپس کی لڑائیاں خود نمٹاتے ہیں، ایک دوسرے کی تشہیر اور مخبری نہیں کرتے۔ تم ان سے بھی گئے گزرے ہو۔ لڑائی کے قاعدوں کا تمہیں ذرا بھی پاس نہیں.... میرے دفتر کے لوگوں کو میرے خلاف مخبر بنا کر تم کیا حاصل کر سکو گے۔"

"میں ہر وہ کام کر گزرنے پر تل گیا ہوں جس سے تمہیں زچ کیا جا سکے۔ مجھے خوشی ہے کہ میرے اس فعل سے تمہیں تکلیف پہنچی ہے۔ ہیلن تمہیں پورے امریکا میں رسوا کر کے رکھ دے گی۔"

"سمندر کی سرکش موجوں پر تیرتا ہوا بلبلہ یہ سمجھتا ہے کہ وہ سمندر کے سینے پر سوار اور اس سے برتر ہے۔ ہر آن بلبلے بنتے اور فنا ہوتے رہتے ہیں، سمندر ازل سے یوں ہی ٹھاٹھیں مار رہا ہے۔ وہ بدنصیب لڑکی بھی رقص کا ایک بلبلہ ثابت ہوگی۔ کل تک وہ اپنا ذہنی توازن کھو کر کسی پاگل خانے میں پہنچ چکی ہوگی اور اخبار والے جلد ہی اس کے ہذیان کو بھول جائیں گے۔"

"تم اسے کوئی زہریلا انجکشن دے کر پاگل کر سکتے ہو مگر اب سیلاب کے آگے بند نہیں باندھا جا سکے گا۔ ہارلم کا خون تمہارے سر چڑھ کر بولے گا.... تم نے دیکھ لیا کہ وسیع پیمانے پر کشت و خون کر کے بھی تم میرا کچھ نہیں بگاڑ سکے۔ میں جہاں تھا، وہیں ہوں اور پہلے سے زیادہ محفوظ ہوں۔"

"بلیک وِیڈ کو نہیں معلوم کہ وہ تمہاری صورت میں اپنی آستین میں ایک سانپ پال رہا ہے۔ اگر وہ کل رات جل کر جہنم واصل نہیں ہوا تو آج اس کی باری آ جائے گی۔ پھر میں دیکھوں گا کہ تم نیویارک میں کتنا عرصہ میری نگاہوں سے چھپے رہتے ہو۔ تمہاری موت تمہیں کھینچ کر یہاں لائی ہے۔"

"تمہارا دفتر اس قدر حسین اور شاندار ہے کہ اسے تباہ کرنے کو دل نہیں چاہتا۔ میں تمہاری طرح سفاک اور سنگ دل نہیں بلکہ جمال پرست ہوں ورنہ اب تک تم اپنے دفتر کی منقش چوبی دیواروں کے درمیان جل بھن کر راکھ ہو چکے ہوتے۔ میں تمہارے ساتھ اس عمارت میں کام کرنے والے سیکڑوں بے گناہوں کی زندگی کو داؤ پر لگانے کے بجائے تمہیں کہیں اور گھیر کر احتیاط سے ماروں گا۔ مشکل یہ ہے کہ تم مجھ سے نہیں، میری آواز تک سے وحشت زدہ ہو جاتے ہو اسی لیے دفتر سے نکل کر بھاگے ہو۔ اپنا کوئی پتا ٹھکانا بتا دو تو میں تمہیں پیشگی اطلاع دے کر کیفر کردار کو پہنچاؤں گا۔"

"کالے ایشیائی کتے! ایسے بڑے بڑے دعوے مت کرو۔" غصے میں اس کی چیختی تڑتی ہوئی آواز بلند ہو گئی۔ "تم میرے گھر کو آگ لگانے کے منصوبے بنا رہے ہو اور میں تمہارا بہت کچھ برباد کر چکا ہوں۔ ان ہرزہ سرائیوں کو چھوڑ کر اپنے گھر کی خبر لو گے تو چوکڑی بھول جاؤ گے۔"

اس کی وہ جوابی دھمکی میرے لیے ناقابل فہم بلکہ بے معنی سی تھی۔ میں نے اس کا مضحکہ اڑاتے ہوئے پوچھا "کس گھر کی بات کر رہے ہو، میں تو آج کل بے گھر اور تمہارے شہر کا مہمان ہوں...."

"تباہی نے راہ پا لی ہے۔" وہ میری بات کاٹ کر غرایا "دو روز سے کراچی میں تمہارا اپنی بجلی گھر خاموش ہے اور اب وہاں ویرانی ہی ویرانی راج کرے گی۔"

اس کے وہ الفاظ ہتھوڑوں کی طرح میرے اعصاب پر گرے اور ذہن ماؤف سا ہو کر رہ گیا۔ مجھے بے اختیار اول خان کا شکوہ یاد آ گیا کہ ان دنوں کراچی بھر میں روزانہ دو گھنٹے کی لوڈ شیڈنگ ہو رہی تھی۔ مجھے صدمہ تھا کہ اول خان نے بجلی کی کمی کی شکایت کی تھی مگر اس خبر کا سرے سے کوئی تذکرہ نہیں کیا تھا جو آج کسک مجھے سنا رہا تھا۔

جب سے آرتھر کیٹلی نے تی اور ڈیوڈ اسٹارز میں
راس المہدؤ کی جگہ سنبھالی تھی، میری اور اس کی ہولناک
لڑائیاں چل رہی تھیں مگر سب سے بڑی خرابی یہ تھی کہ وہ
میرے مقابلے پر کبھی خود سامنے نہیں آیا تھا۔ اپنے
مہروں کو میدان میں اتار اتار کر پٹوا تا رہا تھا۔

تھوڑی دیر پہلے جب میں اس کے پُرشکوہ دفتر میں
لگی برنارڈیا نینی کی خوش کلامی سے محظوظ ہو رہا تھا تو میرا
وہ بھگوڑا دشمن اچانک ہی میرے عقب میں آپہنچا تھا۔ وہ
اسے دیکھنے، پرکھنے اور پہچان لینے کا ایک نادر موقع تھا
لیکن میری پوزیشن بہت نازک تھی۔ یہ بدقسمتی تھی کہ میں
اس وقت بالکل نہتا تھا۔ مسلح ہوتا تب بھی وہ اپنے ایک
دو آدمی گنوانے کے بعد مجھے آسانی سے زیر کرسکتا تھا۔

اس سے براہ راست ٹکراؤ کے اس اکلوتے موقع
کے سوا ابتدا ہی سے میری اور اس کی ذہنی واعصابی لڑائی
چل رہی تھی جس میں بظاہر میرا پلہ بھاری تھا۔

اس وقت بھی آرتھر کیٹلی فون پر بری طرح کھسایا
ہوا تھا۔ میرے تابڑ توڑ چبھیلے جملوں سے بوکھلا کر اس نے
کراچی کے ایٹمی بجلی گھر کے بارے میں اپنی زبان کھول
کر میرا دماغ سن کر دیا تھا۔

آرتھر کیٹلی کی سنائی ہوئی بری خبر پر شبہ کرنے کا
کوئی جواز نہیں تھا۔ اول خان کی زبان سے ایک
دوسرے اور سرسری انداز میں، میں پچھلی رات ہی اس
خبر کی تصدیق سن چکا تھا اور اس حقیقت نے میرا حوصلہ
توڑ کر رکھ دیا تھا۔

وہ بس لمحوں ہی کی بات تھی۔ آرتھر کیٹلی کے
اندازہ لگانے سے پہلے میں نے خود کو اس صدمے سے
نکال لیا۔ میں جانتا تھا کہ اس وقت میری طویل خاموشی
یا ناامیدی میرے دشمن کا حوصلہ بڑھا دے گی۔ میں نے
پوری کوشش سے خود کو سنبھالتے ہوئے پرعزم لہجے میں
کہا "معلوم ہوتا ہے کہ آج کل تم واقعی ذہنی وحشت
میں مبتلا ہو اور اسی کے دھوکے میں کبھی مجھے انقرہ کی
دھمکیاں دیتے ہو اور کبھی کراچی کی...... جب مجھ سے تم
اس قدر خوف زدہ ہو تو ڈیلی کے سامنے تمہارا پیشاب خطا
ہو جائے گا۔"

"ابھی تک تم نے میرے خلاف جو ز[ہر اگلا]
کی ہیں، وہ یہ ثابت کرنے کے لیے کافی ہیں کہ تم
ڈیلی ہو۔ یہ قلابازی کھا کر تم اس حقیقت کو نہیں چھپا
سکتے۔" ایک مختصر سے ہذیانی قہقہے کے بعد اس کی آواز
ریسیور میں ابھری۔

"ہم کسی عدالت میں نہیں ہیں۔ چاہے تم
میرا ڈیلی ہونا ثابت کرنا چاہ رہے ہو۔ تم اچھی طرح
جانتے ہو کہ میں کون ہوں اور کیوں تمہیں چاہتا ہوں۔"

"میں تمہاری ان مکاریوں کا سبب بہت اچھی
طرح سمجھ رہا ہوں" ایک گہرے سانس کے ساتھ اس کی
آواز ابھری۔ "تم نے اندازہ لگالیا ہے کہ میں تمہاری
زبان سے تمہاری اصلیت کا اقرار کیوں سننا چاہتا
ہوں۔ تم لاکھ انکار کرتے رہو پھر بھی تم کو معلوم ہے کہ
میں تمہیں اچھی طرح جانتا ہوں۔"

"تم نہ جانتے تو میں خود تمہیں جتوا دیتا" میں نے
اس کا مضحکہ اڑاتے ہوئے کہا" یہ تمہاری مہربانی ہے کہ
تم نے مجھے فون سے منسلک سی ایس وی کی کے توا[...]
بارے میں بتا دیا۔ اس کے ہوتے ہوئے مجھے کسی [...]
ضرورت نہیں۔ میں تم سے کھل کر بات کرتا رہوں گا کہ
میں ڈیلی نہیں ہوں۔ تم میرے بارے میں جو چاہو سوچ
سکتے ہو۔"

"اس وقت تم نے مجھے کیوں فون کیا ہے؟" اس کی
غراتی ہوئی آواز آئی۔

"تمہاری سعادت مندی کی داد دینے کے لیے۔"
میں نے اسی لہجے میں جواب دیا۔

"کیا بکواس کر رہے ہو؟ سیدھی طرح بات کرو
ورنہ میں فون بند کردوں گا۔"

"میرے ایک آدمی نے ڈیوڈ اسٹارز کے فون سے
منسلک ریکارڈنگ مشین پر تمہارے لیے پیغام چھوڑا تھا
کہ تم کسی بڑی بربادی سے بچنا چاہتے ہو تو چار بجے تک
دفتر پہنچ جاؤ اور تم تمام خطرات مول لے کر کسی فرماں بردار
بچے کی طرح اس وقت اپنے دفتر میں موجود ہو۔"

"شٹ اپ۔ یہ تمہاری ہرزہ سرائی ہے۔" غصیلی
آواز کے باوجود اس کا کھوکھلا لہجہ اس کے جھوٹ کی چغلی [...]

ابھی تک مجھے تمہاری طرف سے کوئی پیغام نہیں ملا۔ میں اپنی مرضی سے اپنے دفتر میں آیا ہوں۔ پتا نہیں یہاں کون تمہارا مخبر بنا ہوا ہے۔"

"مجھ سے ہوتے ہوئے بلی کی برابری کرنے کی کوشش مت کرو۔ اپنی رہی سہی ساکھ بھی کھو بیٹھو گے۔ اب یہ بات کرو کہ تم نے دفتر اپنی مرضی سے چھوڑا تھا۔"

"تم کون ہوا ایسے مشورے دینے والے۔" اس کی آواز کی برہمی عود کر آئی "یہ تمہارے باپ کا نہیں، میرا دفتر ہے۔ میرا جب جی چاہے گا، یہاں آؤں گا جب چاہوں گا چلا جاؤں گا۔"

"اس بار جاتے ہوئے ذرا سی احتیاط کر لینا۔ اس دن تم اپنے دفتر نہ پہنچے ہوتے تو رات میں وہاں حد درجہ ہی پھیل جاتی۔ رفتہ رفتہ میرے ہاتھ تم سے لمبے ہوتے جا رہے ہیں۔"

"اس بھول میں نہ رہنا کہ تمہاری خوف و ہراس کی ... اخبارات میں اور ٹیلی ویژن پر تم دونوں کی آمد کی خبر نہیں ہوئی تو وفاقی اور ریاستی ایجنسیاں ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھی ہیں۔ تم تک پہنچنے کا ہر راستہ اختیار کیا جا رہا ہے جلد ہی تمہاری گردن پھندے میں ہوگی۔"

"تمہارے ایک مفروضے پر ساری ایجنسیاں دھندے سے لگ چکی ہیں تو تمہیں بار تم میں خون کی ہولی کھیلنے کی کیا ضرورت تھی۔ سرکاری طور پر مشتبہ ٹھکانوں کی تلاشی لے کر بلیک وڈیا یا ٹی کو برآمد کیا جا سکتا تھا۔"

"تم شیں میں سکھائے ہوئے بنیادی اصول تک بھول بیٹھے ہو۔ قانون کا سہارا کمزور اور بزدلی کے غدار لیتے ہیں۔ میرے ہاتھوں بلیک وڈیا کا عبرت ناک انجام دیکھنے کے بعد ہر شخص میرے نام کی دہشت سے تھرا اٹھے گا۔ ساکھ اور دھاک اسی طرح جمتی ہے۔"

"تم دیوانوں جیسی بے سروپا باتیں کر رہے ہو۔ کل وفاقی اور ریاستی ایجنسیوں کی دھمکی دے رہے تھے اور اب ان کے مدد لینے والوں کو بزدلی کا غدار قرار دے رہے ہو۔ ایسی ذہنی حالت میں تمہاری کسی بات پر اعتبار نہیں کیا جا سکتا۔"

"الو کے پٹھے! نابکار! میری بات سمجھنے کی کوشش کرو۔ امریکا میں تم مجھے ہی نہیں، قانون کو بھی مطلوب ہو۔" وہ بھنا کر بولا "میں اپنا کام کر رہا ہوں، وہ اپنا کام کر رہے ہیں۔"

"محنت سے جی لگا کر کام کرتے رہو۔ وقت ملے تو کاما سترا بھی پڑھ لینا۔ اس بارے میں تمہیں اس کتاب سے خاصی مدد ملے گی۔" میں نے اس کی جھلاہٹ اور ہلکی پھلکی گالیوں کو نظر انداز کرتے ہوئے خوش دلی سے کہا۔

اس سے ہونے والی گفتگو کو میں ہلکے پھلکے پیرائے میں جاری رکھنے کی کوشش کر رہا تھا تاکہ باتوں ہی باتوں میں اس سے کراچی کے ایٹمی بجلی گھر کے بارے میں کوئی اہم بات اگلوا سکوں۔ اپنی طرف سے دوبارہ وہ موضوع چھیڑ کر میں اسے یہ احساس نہیں دلانا چاہتا تھا کہ اس کی سنائی ہوئی خبر نے مجھے پریشان کر دیا ہے یا میں اس کی کارکردگی سے مرعوب ہو گیا ہوں۔

"میرے پاس ان خرافات میں الجھنے کے لیے وقت نہیں ہے۔ اگر تمہیں مشرق کے اسی غلیظ علم و ادب سے دلچسپی ہے تو فون بند کر دو۔ میرے مہمان ہو گے تو اس موضوع پر دل کھول کر دوبدو بات کر لینا۔ اس وقت تمہارے خیالات سن کر خوشی ہوگی۔"

"تم مہمان بننے کا موقع ہی نہیں دیتے۔ میرے آنے سے پہلے بھاگ جاتے ہو ورنہ اس شہر میں تمہارے سوا میرا کون شناسا ہے؟"

"تمہاری یہ لاف و گزاف بہت جلد ختم ہو جائے گی۔" اس کی زہر میں ڈوبی ہوئی آواز ابھری "وقت کا پہیہ بہت جلد تمہارے خلاف گھومنے لگے گا۔"

"ہم دونوں بہت شدت سے ایک دوسرے سے ملاقات کے خواہاں ہیں۔" اس بار میں نے مصالحانہ انداز اختیار کرتے ہوئے کہا "تم مجھے اپنا کوئی بھی پتا دو اور وعدہ کرو کہ ہم دونوں کے درمیان کوئی تیسرا فرد نہیں ہوگا۔ اپنے معاملات ہم خود طے کریں گے۔ سب کچھ تمہاری مرضی سے ہوگا۔ بس میں اپنی آمد کے وقت کا انتخاب اپنی مرضی سے کروں گا......"

اس نے میری بات کاٹ دی "دفتری اوقات میں

تم جب چاہو، رکس آ سکتے ہو۔"

"تم بھول رہے ہو کہ چالیس ویسٹ، کنال اسٹریٹ میری دیکھی بھالی عمارت ہے۔ وہاں سیکیورٹی ایجنٹ سروسز والے شناخت کے بغیر اندر نہیں آنے دیتے اور پھر گراؤنڈ فلور سے چلنے والی دو مخصوص لفٹس براہ راست گیارہویں منزل پر تمہارے دفتر ہی میں رکتی ہیں۔ وہاں تمہارے متعدد مسلح اور غیر مسلح آدمی موجود ہوتے ہیں۔ میں اپنی گردن ان کے ہاتھوں میں نہیں دے سکتا۔"

"تم جب آنا چاہو مجھے فون کر دینا۔ محافظوں کو مطلع کر دیا جائے گا۔ تمہیں کوئی نہیں روکے گا۔" اس کی آواز میں تجسس سمٹ آیا "تم چاہو تو عمارت کی کسی عام لفٹ سے بھی اوپر گیارہویں منزل پر آ سکتے ہو۔ میرے دفتر کا دروازہ ادھر بھی کھلتا ہے۔"

"یہ یاد رکھنا کہ میں احمق یا عقل سے عاری نہیں ہوں" میں نے اسے تنبیہہ کی "اپنے تحفظ کا پورا یقین کیے بغیر اس عمارت کے قریب بھی نہیں پھٹکوں گا۔"

"تمہاری راہ میں کوئی رکاوٹ پیش نہیں آئے گی۔ جس طرح چاہو اپنا اطمینان کر لینا۔ ہم نے ایک دوسرے کے خلاف بہت وقت برباد کر لیا ہے۔ اب ذہنی تناؤ اور اعصاب زدگی کی اس کیفیت کو ختم ہونا چاہیے۔ ہم ایک دوسرے کے آمنے سامنے بیٹھ کر بہت کچھ طے کر سکتے ہیں۔"

"اس بات کی کیا ضمانت ہے کہ رکس سے میں زندہ لوٹ سکوں گا؟"

"میری دی ہوئی ہر ضمانت تمہیں مشتبہ محسوس ہوگی۔ یہ تمہاری پیش کش ہے اس لیے تمہیں خود ہی اپنا اطمینان کرنا ہوگا۔ میری خواہش ہوگی کہ تمہاری ہر معقول شرط کو مان لیا جائے۔"

میں نے لمحہ بھر کے لیے سوچا پھر کہا "ٹھیک ہے۔ کل میں کسی بھی وقت آؤں گا۔"

"میں تمہارے انتظار میں سارا دن بندھا نہیں بیٹھا رہ سکتا۔ وقت کا تھوڑا بہت تعین ہو جانا چاہیے۔" اس کی آواز میں اعتماد کی مضبوطی جھلک رہی تھی۔

"بارہ سے دو بجے کے درمیان۔" میں نے بلا توقف یوں جواب دیا جیسے میں وہ سب پہلے سے طے کیے بیٹھا تھا اور بات گھما پھرا کر اسی موڑ پر لانا چاہ رہا تھا۔

"میں پورے اہتمام سے تمہارا انتظار کروں گا۔" شکار کو چونچ ہے دانہ میں پھانس لینے کی امید بندھتے ہی خوش ہو گیا۔ "اب شاید ہمارے سارے قضیے طے ہو جائیں گے۔"

"کراچی کے بارے میں تم کیا کہہ رہے تھے؟" میں نے نرمی اور رسانیت سے پوچھا۔

"ان تلخیوں کو بھول جاؤ۔" اس نے ایسے لہجے میں کہا جیسے اگلے دن مجھ سے کسی مصالحت کی امید لگائے بیٹھا ہو "وہ ماضی کی ہولناک باتیں ہیں۔ آئندہ جو ہوگا وہ میری اور تمہاری ملاقات کی روشنی میں ہوگا۔ شاید دشمنی کی راہ ترک کر دیں......"

"یا شاید ہم دونوں میں سے کوئی ایک، دوسرے کو ختم کر دے۔" میں نے اس کی بات اچک کر لقمہ دیا "کل یہ بھی ہو سکتا ہے۔ اس کا انحصار تمہارے رویے پر ہوگا۔"

"میرا دوستانہ سلوک دیکھ کر تم حیران رہ جاؤ گے۔ ہم تشدد اور خون ریزی میں یقین نہیں رکھتے۔ ہم اشارزا اپنے بدترین دشمنوں کو بھی اپنے حسن سلوک سے ٹھکانے لگاتے ہیں۔ بارہا ہماری لڑکیوں نے دشمن کو زیر کرنے کے لیے اپنا سب کچھ قربان کیا ہے۔ وہ دوست بن جاتا ہے یا پھر لڑ کر ہار جاتا ہے۔"

"یہ سب تم مجھے بتا رہے ہو؟" میں نے حیرت سے کہا۔ "کیا تم سے ہارنے کا مطلب اپنی زندگی ہار جانا ہوتا ہے۔ یہ ہار جیت بھی دوڑ کے کسی مقابلے جیسی ہوتی ہے۔ میں مدت سے تمہاری سفاکی اور سنگ دلی کے کھلے مظاہرے دیکھتا چلا آ رہا ہوں۔ مجھے کسی بھی طرح بہلانے کی کوشش مت کرو۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم میرا وقت برباد کر رہے ہو۔ تم کل نہیں آؤ گے؟" اس کا لہجہ تلخ ہو گیا۔

"تمہاری نیت کے بارے میں اپنا اطمینان کر لینے کے بعد میں ضرور آؤں گا۔"

"تم جیری فش کے نام سے کل بارہ اور دو بجے کے درمیان عمارت میں داخل ہو سکتے ہو۔ میرا کوئی آدمی

رہنمائی کے لیے دروازے پر تمہارا انتظار کرے گا۔"

میں بے ساختہ ہنس پڑا۔ "بہت اچھا نام ہے۔ اس سے مجھے ہر لمحے یہ یاد رہے گا کہ میں ایک مچھلی ہوں جسے تم اپنے جال میں پھانسنے کی کوشش کر رہے ہو۔"

"تمہاری یہ منفی سوچ مجھ سے ملے بغیر درست نہیں ہو سکتی۔ ہم ایک مقدس نظریے کے تحت کام کرتے ہیں۔ ہماری پوری کوشش ہوتی ہے کہ خون کا ایک قطرہ بھی بہائے بغیر اپنا ہدف پورا کر سکیں۔ جب اپنی ہی سلامتی خطرے میں پڑ جائے تو مجبوراً ہمیں ہر حد پھلانگنی پڑ جاتی ہے۔ اپنی جان بچانے کے لیے تو پیر کے نیچے آئی ہوئی چیونٹی بھی تلوے میں کاٹ لیتی ہے۔"

"یہ ایک لمبی بحث ہے۔ تم اب تک چیونٹیوں کو پکڑ پکڑ کر اپنی ایڑیوں میں رگڑتے رہے ہو، انہیں اپنے دفاع میں کاٹنے کا موقع نہیں دیتے۔ تم کیا ہو اور کیا نہیں ہو، کل یہ بات کھل جائے گی۔"

"ٹھیک ہے۔ میں کل تمہارا انتظار کروں گا۔" یہ کہہ کر آرتھر کینگ بیل نے فون بند کر دیا۔

میں کن انکھیوں سے دیکھتا رہا تھا کہ میری پوری گفتگو کے دوران میں ویرا اپنے دونوں ہاتھ کمر پر رکھے میرے سر پر کھڑی مجھے گھور رہی تھی اور گفتگو کے طول پکڑنے پر وہ کسی اژدہا کی طرح پھنکاریں مارنے والے انداز میں گہرے گہرے سانس لے رہی تھی۔

میں نے جوں ہی ریسیور کریڈل پر رکھا وہ غرانے لگی۔

"تمہاری یہ ڈرامے بازیاں مجھے رتی برابر بھی متاثر نہیں کر سکتیں۔ میں تمہارا سر توڑ دوں گی۔"

"ضرور توڑو، مگر میں اس کا سبب جاننا چاہوں گا۔" میں نے اس کے تیوروں کو نظرانداز کر کے بے پروائی سے کہا۔

"ابھی تم کس سے بات کر رہے تھے؟" اس نے جارحانہ انداز میں میرے شانے پر ہاتھ مار کر مجھے اپنی طرف متوجہ کرتے ہوئے کہا۔

"کیا حسد اور رقابت سے تمہارا دماغ اتنا ہی ماؤف ہو چکا ہے کہ تمہیں یہ اندازہ نہیں ہو سکا...... ایسی گفتگو اسحاق کھنّی کے سوا اور کس سے ہو سکتی تھی؟"

"تم یہی ظاہر کرنے کی کوشش کر رہے تھے مگر مجھے شبہ ہے کہ اس طرح وقت گزار کر تم میرا غصہ کافور ہو جانے کا انتظار کر رہے تھے۔" وہ جھلائے ہوئے اور اشتباہ آمیز لہجے میں بولی۔

"تمہارا دماغ خراب ہے۔ بعض اوقات تمہاری ذہنی رو اس بری طرح بھٹکتی ہے کہ تمہیں ہر بات اور ہر چیز میں کیڑے نظر آنے لگتے ہیں۔ کیا تم یقین کر سکتی ہو کہ اس وقت جینی کے دفتر میں اسحاق کھنّی بالکل اچانک ہی میرے سر پر آ موجود ہوا تھا۔ میں بہت افراتفری میں وہاں سے بھاگا ہوں۔"

"شاید اسی نے جینی کو تمہاری دعوت پر مجبور کیا ہوگا؟" ویرا کی آواز زہریلی ہو گئی۔

"خدا کے لیے، ان شکوک و شبہات میں پڑنا چھوڑ دو ورنہ ہم دونوں کی زندگی اجیرن ہو جائے گی۔ میں وہاں اپنی مرضی سے نہیں گیا تھا، تم نے بھیجا تھا۔ اس کی سوچ پر میرا کوئی اختیار نہیں تھا۔ وہ غیر شادی شدہ ضرور ہے مگر کج روی میں مبتلا ہے......"

ویرا نے میری پوری بات سنے بغیر دوبارہ بولنا شروع کر دیا۔

"مجھے معلوم ہے کہ وہ دل پھینک اور رنگین مزاج کتیا ہے۔ اس سے میری گہری دوستی رہی ہے۔ اسے مجھ سے زیادہ کوئی نہیں جانتا مگر وہ راہ چلتے مردوں پر فریفتہ ہونے والی نہیں ہے۔ تم نے ضرور اس کی حوصلہ افزائی کی ہو گی۔"

"اس کی حوصلہ افزائی کے لیے یہی ایک بات کافی تھی کہ میں تمہارا بوائے فرینڈ تھا اور تم ہی نے مجھے اس کے پاس بھیجا تھا۔ اس کے دفتر میں بیٹھ کر میں اس کی ہر بے ہودہ بات سننے پر مجبور تھا۔ اس سے ذرا بھی ترش روئی کا مظاہرہ کرتا تو وہ ہمارا ساتھ دینے سے انکار کر سکتی تھی۔"

"اب اس کی دل جوئی کے لیے کل کس وقت اس کے گھر جا رہے ہو؟" ویرا دل ہی دل میں میری بات کی معقولیت کی قائل ہو چکی تھی مگر اس کے لہجے کی تلخی میں ذرا بھی کمی نہیں آئی تھی۔

"تم نے خندہ پیشانی سے اجازت دے کر میرے

لیے مشکل کھڑی کر دی تھی۔ میں تمہارا پرس یا رومال نہیں ہوں جسے تم اپنی مرضی سے اپنی بے راہ رو سہیلیوں کو مستعار دیتی پھرو۔ اسے اپنے حسن و جمال پر گھمنڈ ہے تو ہوا کرے۔ میں اس کا غلام نہیں ہوں۔"

میرا بگڑا ہوا موڈ دیکھ کر ویرا ٹھنڈی پڑ گئی اور جلدی سے بولی "تم اس سے لڑ کر تو نہیں آئے نا؟ میں اس سے کوئی بڑا کام لینے کا منصوبہ بنائے بیٹھی ہوں۔"

ویرا کی یہ خاص خوبی تھی کہ وہ میرے غصے کے سامنے بالکل موم کی ناک بن کر رہ جاتی تھی۔ میں اس سے دبتا تو بس وہ بے رخی سے مجھے دباتی ہی چلی جاتی تھی۔ ایسا کبھی بھی نہیں ہوا تھا کہ ہم دونوں ہی ایک وقت میں طیش میں آئے ہوں۔ اسی وجہ سے ہماری دوستی خوش اسلوبی سے برقرار اور استوار تھی۔ اس وقت ماضی کا وہی تجربہ میرے کام آیا تھا۔

"کام گیا بھاڑ میں۔ اب میں دوبارہ اس چڑیل کی صورت بھی نہیں دیکھوں گا۔" میں نے ویرا کو مرعوب کرنے کے لیے اپنی آواز قدرے بلند کر لی۔" خدا کی پناہ وہ اپنی بھیدی نظروں سے مجھے گھور رہی تھی کہ اس سے گھن آ رہی تھی۔ میں نے خود پر قابو پا کر آج بہت مشکل سے خوش اخلاقی کا مظاہرہ کیا ہے مگر آئندہ یہ نہیں ہو سکے گا۔"

"آئندہ کے بارے میں کچھ نہ کچھ سوچ لیا جائے گا۔ یہ بتاؤ کہ کل کا کیا رہے گا؟" اس وقت ویرا کے ذہن پر صرف اور صرف میری اور للی برنارڈ کی مجوزہ ملاقات کا تجسس سوار تھا۔

"میں نے اسے بتایا ہے کہ میں مصروف ہوں۔ جب بھی فرصت ہوئی، خود اس سے رابطہ کر لوں گا۔ ہونہہ..... الو کی پٹھی اپنے آپ کو پتا نہیں کیا سمجھتی ہے۔"

میرا وہ جواب سنتے ہی ویرا کا چہرہ کھل اٹھا اور وہ پورے خلوص سے میری دل جوئی میں مصروف ہو گئی۔ اس کی حاسدانہ سوچ کی تسکین کے لیے اتنا ہی کافی تھا کہ اس کی دلکش و خوب رو سہیلی مجھے متاثر کرنے میں بری طرح ناکام رہی تھی۔

غنیمت یہ تھا کہ ویرا کو میرا ذہن پڑھ لینے میں غیر معمولی ملکہ حاصل نہیں تھا ورنہ وہ یہ جان کر جل بھن کر کباب ہو جاتی کہ اس وقت بھی جینی کا سحر انگیز سراپا بار بار رہ رہ کر میری نظروں میں گھوم رہا تھا۔ ویسے تو مغرب میں گوری رنگت اور نیم عریاں پہناوے کی وجہ سے ہر جگہ ہر لڑکی ہی دور سے خوب صورت نظر آتی ہے لیکن جینی واقعی لاکھوں میں ایک کہی جا سکتی تھی۔ یہ ایسی تلخ اور سنگین حقیقت تھی جس کا انکشاف ویرا کو حد سے زیادہ مشتعل کر سکتا تھا۔

ویرا کافی جتن کے بعد میرا مصنوعی غصہ کافور کرانے میں کامیاب ہو گئی۔ مجھے منانے کے لیے وہ جس والہانہ انداز سے میری خوشامد کر رہی تھی، اس سے مجھے لطف آ رہا تھا۔ آخر کار میرے کھنچے ہوئے ہونٹوں پر مسکراہٹ کی ہلکی سی نرمی نمودار ہوئی تو اسے یاد آیا کہ میں جینی سے کچھ کاغذات لینے کے لیے آئزک بنگل کے دفتر کی طرف گیا تھا۔

وہ ذکر چھڑتے ہی میں بریف کیس کی طرف لپکا اور اسے کھول کر بے تابی سے خاکی رنگ کا وہ لفافہ نکال لیا جو جینی نے میرے حوالے کیا تھا۔

میری مزید کسی کارروائی سے پہلے ویرا نے وہ لفافہ میرے ہاتھ سے جھپٹ لیا اور چند قدم دور ہٹ کر اس پر لگا ہوا ٹیپ ہٹانے میں مصروف ہو گئی۔ لفافہ کھولنے پر اس میں سے متعدد کاغذوں کی نقول کے ایک پلندے سمیت سبز رنگ کی پتلی سی ایک فائل اور دو بڑی تصاویر برآمد ہوئیں۔

میں تجسس آمیز انداز میں ویرا کے قریب جا پہنچا۔ فون پر میں ایک مدت سے آئزک بنگل کی آواز سنتا چلا آ رہا تھا۔ اس روز میں نے چند فٹ کے فاصلے سے اس کی براہ راست آواز سن لی تھی مگر میں اپنے خون کے پیاسے کے چہرے سے یکسر ناآشنا تھا۔

وہ دونوں کیمرے سے لی گئی رنگین تصاویر تھیں۔ ان میں ایک بڑا گروپ فوٹو تھا جس میں کھڑے ہوئے افراد کے آگے کرسیوں پر بیٹھے ہوئے لوگوں کی قطار تھی۔ یہ بقیہ افراد کرسی نشینوں کے قدموں میں بیٹھے ہوئے تھے۔ پچیس تیس مردوں اور عورتوں کے اس گروپ میں ایک کرسی نشین کے چہرے کے گرد سرخ مارکر سے دائرہ

بنا ہوا تھا۔ شاید جینی نے ہمارے حریف کی نشاندہی کے لیے وہ دائرہ بنایا تھا۔ میری نظریں اس تصویر پر جم کر رہ گئیں۔

شفاف عدسوں والی سنہرے اور باریک فریم کی عینک کے پیچھے اس کی روشن اور بڑی بڑی آنکھیں اس کی ذہانت کی عکاسی کر رہی تھیں۔ وہ کرسی پر بیٹھا ہوا تھا مگر یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ وہ بیشتر امریکیوں کی طرح دراز قامت اور قوی الجثہ شخص تھا جسے آسانی سے زیر کرنا ممکن نہیں تھا۔ اس تصویر کا جائزہ لیتے ہوئے ویرا نے پرخیال انداز میں اپنا سر ہلایا اور پھر نیچے والی تصویر نکال لی جو بہت واضح تھی۔

اس تصویر میں آرتھر کینل تقریر کرنے والے انداز میں ایک روسٹرم کے پیچھے کھڑا تھا۔ روسٹرم پر کئی حساس مائیک نظر آ رہے تھے۔ سب سے اہم بات یہ تھی کہ اس تصویر میں آرتھر کینل کے تیکھے بلکہ مکارانہ خدوخال بہت واضح نظر آ رہے تھے۔

"میں نے اس کا نام صرف سنا تھا۔ آج صورت بھی دیکھ لی۔ مجھے یقین ہے کہ میرا باپ اسی کی بے آواز رائفل سے نکلی ہوئی گولی کا نشانہ بنا ہوگا۔" وہ تصویر پر نظریں جما کر بولی۔

"شاید تصویر دیکھنے کے بعد تمہیں اس واقعے کی کوئی..... گمشدہ کڑی مل گئی ہے۔" میں نے اس کی طرف دیکھتے ہوئے تائید طلب لہجے میں کہا۔

"میں اس کا نام بھول گئی تھی مگر یہ چہرہ مجھے آج بھی اچھی طرح یاد ہے۔ یہ نیویارک شوٹنگ کلب کا کوئی عہدیدار ہے..... اور دو سال پہلے رائفل شوٹنگ چیمپئن بھی رہ چکا ہے۔"

"تمہارا خیال ہے کہ کوئی سابق شوٹنگ چیمپئن ہی وائٹ ہاؤس کے باہر تمہارے باپ کو اپنی بے آواز گولی کا نشانہ بنا سکتا تھا؟" میں نے پوچھا۔

"اگر وہ سابق چیمپئن آج ڈیوڈ اسٹارز اور شی کا سربراہ ہے تو میرا یہ خیال ایسا غلط بھی نہیں ہے۔ اتنی بڑی ذمے داری کرائے کے کسی معمولی قاتل کو نہیں سونپی جا سکتی۔"

"اس پر ریسرچ بعد میں بھی کی جا سکتی ہے۔ فی الحال یہ فائل یا کاغذات مجھے دے دو۔ پتا تو چلے کہ جینی نے ہمارے لیے کون سا کارنامہ سرانجام دیا ہے۔"

میری توقع کے مطابق ویرا نے کاغذوں کا پلندہ میری طرف بڑھا دیا۔

"میں کاغذوں کا جائزہ لینے میں مصروف ہو گیا۔ ویرا نے سبز فائل کھول لی۔

وہ رنکس کی کاروباری سرگرمیوں کی بیشتر سرگرمیوں پر اجمالی روشنی ڈالنے والے کاغذات کی نقول تھیں۔ اس اعتبار سے ان میں سے ہر کاغذ بہت اہم تھا۔

کاغذوں کی ورق گردانی کرتے ہوئے میری نظریں اس کاغذ پر مرکوز ہو گئیں جس پر رنکس کے مستقل گاہکوں کی تازہ ترین فہرست کا عنوان درج تھا۔

حروف تہجی کے اعتبار سے چھاپی ہوئی اس طویل فہرست پر ایک سرسری سی نظر ڈالتے ہی میں ایف بی آئی، سی آئی اے، ناسا، پینٹاگون اور فیڈرل ریزرو سے لے کر وائٹ ہاؤس تک میں رنکس کے اثر و رسوخ کا اندازہ لگانے میں کامیاب ہو گیا۔

اس فہرست میں امریکا کے بیشتر اہم ترین وفاقی اداروں کے نام شامل تھے۔ یہ ضروری نہیں تھا کہ وہ ادارے بھاری رقوم، حساس آلات، قیمتی ہتھیاروں، تمسکات، دستاویزات اور دوسری گراں قدر اشیا کی نقل و حمل میں صرف رنکس کی خدمات سے استفادہ کرتی ہوں۔ اہم ترین نکتہ یہ تھا کہ آرتھر کینل کو اپنے کاروباری... ادارے کی وجہ سے ان تمام مقامات تک رسائی کی سہولت حاصل تھی جہاں امریکا کے سوا دنیا کے بہت سے ملکوں کی تقدیر کے فیصلے ہوتے تھے۔

"یہ سب بالکل ناقابل فہم ہے۔" ویرا کی بڑبڑاہٹ نے مجھے چونکا دیا۔

میں نے سر اٹھایا تو وہ سبز فائل میری طرف بڑھاتے ہوئے کہہ رہی تھی۔ "تم بھی ایک نظر ڈال لو۔ شاید تم اس جناتی زبان کو سمجھ سکو۔"

میں نے دل کی بڑھتی ہوئی دھڑکنوں کے ساتھ وہ پراسرار سبز فائل ویرا کے ہاتھ سے لے لی جس کا ایک

لفظ بھی ویرا کے پلے نہیں پڑ سکا تھا۔ اپنے کاغذات میں نے اسے دے دیے۔

وہ ہلکے باداقی رنگ کے دبیز اور قیمتی کاغذ کے پانچ صفحات تھے جو غالباً کسی کمپیوٹر پرنٹر سے نکالے گئے تھے۔ تحریر کے لیے جہاں جہاں ہندسے استعمال ہوئے تھے وہ سمجھ میں آ رہے تھے لیکن میں پہلے صفحے کا ایک لفظ بھی پڑھنے میں کامیاب نہیں ہو سکا۔

مجھے اپنی انگریزی کی استعداد پر کبھی بھی ناز نہیں رہا۔ ہمیشہ کچھ نہ کچھ سیکھنے کے لیے کوشاں رہتا ہوں مگر میں اتنا کورا بھی نہیں تھا کہ ان پانچ صفحات کا کوئی لفظ بھی نہ پڑھ پاتا۔ ساری عبارت بڑے یعنی کیپٹل حروف میں لکھی گئی تھی۔ چھوٹا حرف کہیں نہیں تھا۔ الفاظ اس قدر بے ڈھنگے اور بے تکے تھے کہ ان کا کوئی بھی تلفظ دشوار تھا۔

پانچویں صفحے کے اختتام پر دو کشادہ سطروں میں اوپر نیچے چار کلمی دستخط تھے۔ دو دستخط کالی انک سے کیے گئے تھے، تیسرے میں سبز اور چوتھے میں نیلی روشنائی استعمال کی گئی تھی۔ نیلے رنگ میں کیے گئے آخری دستخط کے نیچے کسی نے پنسل سے ہلکا سا کراس بنا کر یہ بتانے کی کوشش کی گئی کہ وہ آخری نمبر کے دستخط تھے۔

سبز فائل میں لگے ہوئے ان کاغذوں پر کافی دیر تک سر کھپانے کے بعد میں اس نتیجے پر پہنچا کہ وہ کوئی غیر معروف خفیہ زبان تھی جسے سمجھنا ہر کس و ناکس کے بس کی بات نہیں تھی۔

اس تحریر، اس کے نامعلوم متن اور اس پر موجود چار دستخطوں کے ساتھ کاغذ کی غیر معمولی دبازت اور ساخت بھی میرے لیے قابل غور تھی۔ میں نے فائل میں سے ایک کاغذ نکال کر اسے روشنی کے رخ پر دیکھا تو مجھے اس میں بنے ہوئے خاص قسم کے واٹر مارک نظر آئے جن میں وائٹ ہاؤس کے حروف واضح طور پر پڑھنے میں آ رہے تھے۔

اس اچانک دریافت پر میرا دل بلیوں اچھلنے لگا۔

"ذرا یہ تو دیکھو۔" میں نے وہ کاغذ ویرا کی طرف بڑھاتے ہوئے ہیجان آمیز لہجے میں کہا۔

ویرا اس کاغذ کے ساتھ میرا سلوک دیکھ چکی تھی۔ اس نے کاغذ کو چٹکی میں تھام کر روشنی کے رخ پر فضا میں بلند کیا اور اضطراری انداز میں اپنی جگہ سے اچھل پڑی۔

"یہ تو وائٹ ہاؤس کے مونوگرام ہیں۔ یہ کاغذ خاص طور پر امریکا کے ایوان صدر کے لیے بنایا ہوا معلوم ہوتا ہے۔" حیرت اور خوشی سے اس کی آواز کانپ رہی تھی۔

وائٹ ہاؤس کی اسٹیشنری پر چھپے ہوئے ان ناقابل فہم صفحات کے اختتام پر کسی ایک فرد کے دستخط ہوتے تو بھی کہا جا سکتا تھا کہ وہ صدر امریکا کے کسی نائب یا اہل کار کا جاری کیا ہوا کوئی حکم نامہ ہے لیکن وہاں چار افراد کے دستخطوں سے کچھ یوں ظاہر ہوتا ہے جیسے وہ وائٹ ہاؤس اور کچھ نامعلوم لوگوں کے درمیان ہونے والے کسی خفیہ معاہدے کا مسودہ ہو۔

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔" ویرا ایک مرتبہ پھر روشنی کے سامنے اس کاغذ کا جائزہ لیتے ہوئے بولی۔ "جبنی نے ایک بہت اہم دستاویز پر ہاتھ ڈالا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ یہ ریکس اور وائٹ ہاؤس کے درمیان ہونے والے معاہدے کا مسودہ ہو۔ اسے پڑھ کر یہ معلوم ہو سکتا ہے کہ اسحاق وائٹ ہاؤس کے لیے کون سی خفیہ خدمات انجام دے رہا ہے۔"

وہ کوئی عام کاروباری معاہدہ ہوتا تو اس میں نامانوس زبان استعمال کرنے کا کوئی جواز نہیں تھا۔ مقاصد کو خفیہ رکھنے کے لیے ہی ایسا کوئی قدم اٹھایا جاتا ہے۔ میں نے ویرا کے ہاتھ سے وہ کاغذ لے کر فائل میں لگاتے ہوئے کہا۔ "اب اول خان کی مدد ناگزیر ہو گئی ہے۔ ان کاغذات کو وہی کرپٹوگرافی کے کسی ماہر سے ڈی کوڈ کرا سکے گا۔"

"پھر اس سے بات کرو۔" ویرا نے فرمانِ شاہی اور شاہی حکم صادر کر دیا۔

"اس سے ویسے بھی بات کرنی ضروری ہو گئی ہے۔" میں نے پر تفکر انداز میں کہا۔ "اسحاق نے کہا ہے کہ کراچی کا اجنبی کچھ گھر دو روز سے خاموش ہے اور اب وہاں ویرانی ہی ویرانی راج کرے گی۔ اول خان اس سے پہلے ہی کراچی میں لوڈشیڈنگ کا ذکر کر چکا تھا۔ اس نے کینوپ کا ذکر نہیں کیا تھا۔ اس بارے میں اس سے

تحصیل سے بات کرنی پڑے گی۔"

"خدا خیر کرے۔" ویرا بے ساختہ بڑبڑائی "پتا نہیں یہ لوگ کینوپ کے دشمن کیوں ہو رہے ہیں۔ ابھی کچھ ہی عرصہ پہلے اس پر بارودی پیٹیوں سے لدا ہوا ایک جہاز گرانے کی سازش کی گئی تھی۔ پھر مدن موہن نے سلیم اکبر خان کے ذریعے وہاں کے خفیہ نقشے حاصل کرنے کی کوشش کی اور اب تم اسحاق تھمنی کی نئی کہانی سنا رہے ہو۔"

ویرا الجھ رہی تھی لیکن میرے لیے وہ سازشیں قابل فہم تھیں۔

بھارت اور اس کے حواریوں کی شہ پر ان دنوں پاکستان ایٹمی پروگرام کو عالمی ذرائع ابلاغ سے پوری شدومد سے اچھالا جا رہا تھا۔ رپورٹنگ کے نام پر ایسے ایسے سنسنی خیز فکشن سنائے اور دکھائے جا رہے تھے جیسے پاکستانی ایجنٹ اور مخصوص سفارت کار شرلاک ہومز جیسے کتابی سراغ رساں سے بھی زیادہ قابل اور ماہر ہو کر پورے مغرب کے لیے ہوا بن چکے ہوں۔

سارا زور اس بات پر تھا کہ کراچی کے ایٹمی بجلی گھر کے لیے درآمد کیا جانے والا ایٹمی ایندھن وہاں پوری طرح استعمال نہیں کیا جا رہا تھا۔ انٹرنیشنل اٹامک انرجی کمیشن کے انسپکٹروں کی آنکھوں میں دھول جھونک کر ہر کھیپ میں سے چوری جاری تھی اور وہاں سے چوری کیا جانے والا ایندھن پاکستان کی نامعلوم تجربے گاہوں میں ایٹم بموں کی تیاری کے لیے استعمال ہو رہا تھا۔

اس وقت تک ایٹمی ایندھن کو افزودہ کرنے کے لیے ڈاکٹر عبدالقدیر خان کی بے مثال کامیابیوں کا راز فاش نہیں ہوا تھا۔ پاکستان کے دشمنوں کو کامل یقین تھا کہ پاکستان کے ہولناک جوہری پروگرام کی بنیاد کینوپ سے چرائے ہوئے ایندھن پر رکھی گئی ہے۔

بھارت اور اسرائیل کو خدشہ تھا کہ پاکستان نے ایٹمی طاقت حاصل کر لی تو مشرق میں طاقت کا توازن بری طرح بگڑ کر پاکستان کے حق میں چلا جائے گا اور ان کی چودھراہٹ کے خواب خاک میں مل جائیں گے۔

ایسے میں کینوپ کے خلاف تواتر سے کی جانے والی سازشیں بعید از فہم نہیں تھیں۔

پاکستان عالمی اداروں سے کیے ہوئے معاہدوں کی مکمل پاسداری کر رہا تھا۔ اس کے عزائم کے بارے میں افواہیں پوری دنیا میں گردش کر رہی تھیں، ثبوت کسی کے پاس نہیں تھا۔

ثبوت نہ ہونے کی صورت میں پاکستان کے خلاف کسی عملی کارروائی کی کوئی گنجائش نہیں تھی۔ طاقت کے نشے میں چور کوئی سپر پاور کوئی تخریبی قدم اٹھاتی تو اس کے خلاف رائے عامہ کا ایک طوفان کھڑا ہو سکتا تھا جس کا سامنا کرنا آسان نہ ہوتا۔

ان بکھیڑوں سے بچنے کے لیے ان جانے پہچانے دشمنوں نے سازشوں کا ڈول ڈالا تھا جن کے ڈانڈے دور تک پھیلے ہوئے تھے۔

ویرا وائٹ ہاؤس کے باسیوں کے بارے میں پورے اعتماد سے اور بے دریغ یوں بات کرتی تھی جیسے اس نے اپنا پورا لڑکپن اقتدار و جبروت کے اسی ناقابل شکست قلعے میں گزارا ہو۔ میں نے بھی اسے جھوٹا نہیں سمجھا لیکن اس کی کہی ہوئی ہر بات پر پوری طرح یقین بھی نہیں کیا۔

اس روز رنکس کے دفتر میں آرنک بیل کی میز کی درازوں کے پیچھے سے پانچ ورقی سبز فائل ہاتھ آنے کے بعد اس سازش کے کرداروں کے بارے میں پہلا ثبوت سامنے آ گیا تھا۔

ایک طرف آرنک بیل کینوپ کی جانی کی منحوس خبر سنا رہا تھا اور دوسری طرف وائٹ ہاؤس کسی خفیہ معاہدے کا فریق بنا بیٹھا تھا۔

جاں گسل اور صبر آزما جدوجہد کے ساتھ بہت دھیرے دھیرے سربستہ راز کھل رہے تھے۔ اسی کے ساتھ ساتھ بہت کچھ گڈمڈ ہوتا بھی نظر آ رہا تھا۔ پہلے یوں لگتا تھا جیسے ہیروئن کی سرپرستی کرنے والے موت کے سوداگروں کا ٹولہ اپنی بے اندازہ آمدنی کے سہارے پاکستان کو تاخت و تاراج کرنے پر تل گیا ہو اور پورا کھیل ان اسمگلروں کا پھیلایا ہوا ہو مگر آرنک بیل کے دفتر سے وائٹ ہاؤس کے پانچ مطبوعہ کاغذ ملنے کے بعد وہ

طلسم بکھرتا ہوا نظر آ رہا تھا۔

پاکستان کے خلاف دہشت گردی اور تخریب کاری نے ہیروئن کے کالے دھن سے جنم نہیں لیا تھا بلکہ ان دشمنوں نے ہی ایک موثر حربے کے طور پر ہیروئن کو پاکستان کی سرحد کے دونوں جانب بکھیر دیا تھا۔ ان دشمنوں میں بھارت، اسرائیل اور ڈیوڈ اسٹارز کے چہرے شناسا تھے اور چوتھی تصویر وائٹ ہاؤس کے مستند روپ میں سامنے آ رہی تھی۔

وہ چھری اور خربوزے والا معاملہ تھا جس میں پاکستان ...خربوزہ بنا ہوا تھا۔ دو دھاری چھری کے ایک دھار موت کے سوداگر صیقل کر رہے تھے، دوسری دھار دشمن تیز کر رہے تھے۔

ان سازشوں کی بیخ کنی کرنے والے تنخواہ دار عمال اور اہل کار جو کچھ بھی کر رہے ہوں، نتیجہ سامنے تھا کہ سازشیں روز بروز ورکاڑ رہی تھیں اور ان کا مقابلہ کرنے والے گمنام و بے لوث سپاہیوں میں سے ایک انقرہ کے فوجی اسپتال میں بستر پر پڑا اپنی صحت یابی کا منتظر تھا، دوسرا کراچی میں برسرِ پیکار تھا اور میں دو سرا سمیت نیویارک جیسے بے رحم اور تیز رو شہر میں بھٹک رہا تھا۔

اچانک مجھے یاد آیا کہ بظاہر بدری ناتھ بھی اس لڑائی میں ہمارا ساتھی بن چکا تھا۔ نیویارک میں آرزک جیل کے دفتر کا پہلا سراغ اسی نے دیا تھا۔ اسی کی وی ہو گی سی ایس ڈی نے ہمیں اس قابل کیا تھا کہ میں بے خوف و خطر ہو کر آرزک جیل سے بات کر رہا تھا۔

ہوٹل سے پاکستان فون نہ کرنا میرا ایک اصولی فیصلہ تھا جو حفظ ماتقدم کے لیے ضروری تھا۔ اول خان سے بات کرنے کے لیے مجھے ہوٹل سے باہر جانا پڑتا جب کہ بدری کے کزن شیام ناتھ کو میں کمرے سے فون کر سکتا تھا۔ میں نے فوراً ریسیور اٹھا لیا۔

پہلی گھنٹی بجتے ہی شیام ناتھ نے فون اٹھا لیا۔ معمول کے مطابق اس کی آواز نشے سے بوجھل تھی گو وہ نشے میں نہیں تھا۔ میری آواز پہچانتے ہی چہکنے لگا "یار گرنام! تمہاری اور بدری کی راس خوب ملتی ہے۔ ادھر وہ کوئی پیغام دیتا ہے اور ادھر تم فون کھڑکا دیتے ہو۔ وہ سالا اپنا کزن ہے لیکن اپنے ساتھ اس کی کبھی اتنی نہیں بنتی۔"

"کیا اس کا فون آیا تھا؟ وہ اس وقت کہاں ہے؟" میں نے اشتیاق سے پوچھا۔

"وہ ورجینیا میں موج کر رہا ہے۔ اس مرتبہ اس کی پرواز اونچی معلوم ہوتی ہے۔"

"اس نے اپنا کوئی پتا یا فون نمبر چھوڑا ہے؟" میں نے اگلا سوال کیا۔

"وہ رچمنڈ کے کسی ہوٹل میں ٹھہرا ہوا ہے۔ کاغذ قلم موجود ہے تو اس کا فون نمبر لکھ لو۔"

اس نے مجھے جیفرسن ہوٹل کے کمرا نمبر بیس کے ساتھ رچمنڈ کا ایریا کوڈ اور ہوٹل کا فون نمبر لکھوانے کے بعد کہا۔

"اس سے جلد ہی بات کر لینا۔ وہ خاصا بے چین تھا۔"

"تم بے فکر رہو۔ میں بھی اس بلبل کی آواز سننے کو تڑپ رہا ہوں۔"

اس نے ایک زوردار قہقہہ لگایا۔ اپنی عادت کے مطابق مجھے جلد ہی ملنے اور محفل جمانے کی ہدایت کی اور مختصر گپ شپ کے بعد فون بند کر دیا۔

میں نے محسوس کیا کہ ایک مدت سے امریکا میں رہنے کے باعث شیام ناتھ پوری طرح وہیں کے رنگ میں رنگ گیا تھا۔ من چلے نوجوانوں کی طرح زندگی کی بھاری ذمے داریوں سے فرار، اپنی ضرورت کے لیے لنگر لنگوٹ کس کر کمانا اور پھر اس کمائی کو اپنی ذاتی خوشیوں کے لیے بے دریغ خرچ کرنا اس کا وتیرہ بنا ہوا تھا۔ مجھ سے خاصی بے تکلفی ہو جانے کے باوجود اس نے فون پر مجھے زیادہ وقت نہیں دیا تھا کیونکہ ان اوقات میں اس کے ریستوران میں کام کا دباؤ شروع ہو جاتا تھا۔ اوقاتِ کار میں اپنے منصب کی ذمے داریوں سے آنکھیں بند کر کے یار دوستوں اور شناساؤں سے گپ شپ میں وقت برباد کرنے کا تصور وہاں ناممکنات میں پایا جاتا تھا اور نہ ملازمین وقت کی اس ضیافت کا تصور کر سکتے تھے۔

مجھے اول خان سے بات کرنے کے لیے ہوٹل سے

باہر جانا ہی تھا۔ میں نے سوچا کہ بدری ناتھ کو بھی پبلک بوتھ سے ہی فون کرلوں گا مگر ویرا نے مجھے مجبور کیا کہ میں بدری سے اسی کے سامنے بات کرلوں۔

بدری اس وقت امریکا کی ہی ایک ریاست میں موجود تھا۔ اندرون ملک کی جانے والی وہ ٹیلی فونک گفتگو اردو میں ہوئی پھر میرے انسٹرومنٹ سے سی ایس وی منسلک تھی۔ لمحہ بھر میں ان نکات پر غور کرنے کے بعد میں نے ویرا کا مشورہ قبول کرلیا۔

"بات کرنا مگر ہوشیاری سے۔" مجھے آمادہ پا کر ویرا نے معنی خیز مسکراہٹ کے ساتھ کہا "دارالحکومت کے مضافات میں واقع یہ ریاست بہت خطرناک ہے کیونکہ سی آئی اے کا ہیڈکوارٹر وہیں پایا جاتا ہے۔ ہوسکتا ہے کہ بدری اس وقت ان ہی کا مہمان ہو۔"

"تو کیا سی آئی اے سینٹرل رچمنڈ میں ہی ہے؟" میں نے قدرے حیرت سے پوچھا۔

"وہ رچمنڈ بھی ہوسکتا ہے۔ مجھے اتنا معلوم ہے کہ وہ لوگ ورجینیا سے کنٹرول کیے جاتے ہیں۔ کیپٹل ریجن کی یہ ریاست اتنی چھوٹی سی ہے کہ اس کے بیشتر شہر ایک دوسرے سے تقریباً جڑے ہوئے ہیں۔ اگر بدری ناتھ کی طرف دوڑ لگانی پڑی تو یہ چھوٹی موٹی باتیں بھی معلوم ہوجائیں گی۔"

یہ ذکر شاید بار بار آتا رہا ہے کہ دنیا بھر میں پھیلے ہوئے ہر درجے کے ہوٹلوں میں اب فون کرنے کے لیے آپریٹر سے مدد لینی قطعی ضروری نہیں ہوتی۔ مطلوبہ نمبر معلوم ہو تو کوئی مخصوص ہندسہ ڈائل کر کے فون لائن تک براہ راست رسائی حاصل کی جاسکتی ہے۔ میں نے ریسیور اٹھا کر شیام ناتھ سے ملا ہوا نمبر ڈائل کرڈالا۔ پہلی گھنٹی پر ہی دوسری طرف سے ریسیور اٹھا لیا گیا۔

"جیفرسن ہوٹل...... میں تمہاری کیا مدد کرسکتی ہوں؟" ریسیور میں مترنم نسوانی آواز گونجی۔

میری فرمائش پر لائن لمحہ بھر میں بدری ناتھ کے کمرے میں منتقل کردی گئی۔ رابطہ برقرار رہا۔ سی ایس وی کی خاموشی کا مطلب تھا کہ آپریٹر نے گفتگو سننے کی کوشش نہیں کی تھی یا پھر ان مصروف اوقات میں اسے اس مشغلے کی فرصت نہیں تھی۔

"بہت اچھا کیا کہ تم نے فون کرلیا۔ یہاں میرا وقت بہت مصروف گزرے گا۔" علیک سلیک کے بعد بدری ناتھ نے دبی دبی ہیجان آمیز آواز میں کہا "راستے میں ہی مجھے ایک شیڈول پکڑا دیا گیا تھا اور ائرپورٹ پر اترتے ہی مجھے براہ راست ہیڈکوارٹرز پہنچا دیا گیا......"

"کیا سی آئی اے ہیڈکوارٹرز کی بات کررہے ہو؟" میں... اپنے فطری تجسس کی وجہ سے اس کی بات کاٹے بغیر نہ رہ سکا۔

"یہ نام مت لو!" بدری ناتھ کی غراہٹ ابھری "یہ نہ بھولو کہ میں آتش فشاں کے دہانے پر آبیٹھا ہوں اور یہاں قدم رکھتے ہی کچھ ایسے کاغذات میرے سامنے آئے ہیں جن سے پتا چلا ہے کہ اوہایو سے کچھ اہم پرزوں کے تین بڑے کریٹ نیویارک جانے والے ہیں۔ وہاں سے یہ کریٹ ائرفریٹ سے کراچی جائیں گے۔ راستے میں ان آلات یا پرزوں میں کوئی گڑبڑ کی جانے والی ہے۔ میں اس بارے میں کچھ نہیں کرسکتا۔ ہوسکے تو تم کچھ کرنے کی کوشش کرو۔"

"میں ضرور کوشش کروں گا۔" اس کا وہ انکشاف سن کر میں سناٹے میں آگیا تھا "لیکن یہ تو پتا چلے کہ وہ پرزے کیا ہیں اور کراچی میں کس کو ملنے والے ہیں۔"

"مختصر وقت میں اس سے زیادہ معلوم کرنا میرے لیے ممکن نہیں تھا۔ اپنی کوششوں کے ساتھ ذرا اس جوڑے کی بھی خیر خبر رکھو جس سے اسحاق گھمی گھبرایا ہوا ہے۔ اگر وہ دونوں آگئے ہیں تو اس معاملے میں بہت کچھ کرسکتے ہیں تمہاری جان چھوٹ جائے گی۔"

بظاہر اس کے وہ فقرے میرے لیے توہین آمیز تھے کیونکہ اس کے لیے میں علی شیر بنا ہوا تھا جبکہ اس کی بیشتر توقعات ڈینی اور ویرا سے وابستہ تھیں۔ مجھے خوشی ہوئی کہ اس وقت تک بدری کو میری اصلیت پر ذرا بھی شبہ نہیں ہوا تھا اور یہی میری کامیابی کی کلید تھی۔

"میں کام چور یا حرام خور نہیں ہوں۔" میں نے برا مان جانے والے انداز میں کہا "میں صرف یہ جاننا چاہو

رہا تھا کہ وہ پرزے اوہایو سے نیویارک تک کیسے لے جائے جائیں گے؟"

"ہاں تمہارا یہ سوال معقول ہے یہ سفر جہاز سے طے ہوا تو راستے میں کچھ بھی نہیں ہو سکے گا۔ یہ راستہ سڑک سے طے ہوگا۔ یہاں ٹھیکے داری کا رواج کچھ زیادہ ہے۔ یہ کام ریکس نامی کسی سیکیورٹی کمپنی کو سونپا گیا ہے۔ وہ قیمتی سامان کی محفوظ نقل و حمل میں بہت ماہر سمجھے جاتے ہیں۔"

"بس اب بہت کچھ ہو سکے گا۔" میں نے اپنی بے ساختہ خوشی کو دباتے ہوئے اضطراری لہجے میں کہا "تم کو یہ جان کر خوشی ہوگی کہ ریکس اسحاق گھمنی کی کمپنی ہے اور تمہیں مین ہٹن کی ایک ہائی رائز کی گیارہویں منزل پر اسی کے دفتر میں لے جایا گیا تھا۔"

"نہیں...... یہ تم کیسے کہہ سکتے ہو؟" اس کی بے ساختہ آواز تحیر زدہ تھی۔

"میں اس دفتر کا سراغ لگا چکا ہوں۔ تم شدید ذہنی دباؤ کے عالم میں وہاں لے جائے گئے تھے اس لیے تم کو یہ معلوم نہیں ہو سکا کہ اس دفتر کا کیا نام ہے ورنہ وہ اس عمارت کا ایک مشہور اور معتبر کاروباری ادارہ ہے۔"

"میرے میزبانوں کے روابط اگر اس کمپنی سے ہیں تو اس کا مطلب ہے کہ اسحاق گھمنی کے ہاتھ بہت لمبے ہیں۔ یہ کوئی بہت بڑا گٹھ جوڑ معلوم ہوتا ہے۔" وہ بولا۔

"بڑے گٹھ جوڑ کی بات تو اسی ایک نکتے سے واضح ہو جاتی ہے کہ تمہیں ممبئی سے بلا کر ورجینیا میں خونی درندوں کے غول میں چھوڑ دیا گیا ہے تاکہ وہ تمہیں اپنے جیسا بنا سکیں۔"

"دیکھتے ہیں کہ کون کیا بنتا ہے؟" ایک گہرے سانس کے بعد اس کی آواز ابھری "کوئی خاص بات ہو تو تم رات نو بجے کے بعد ان ہی نمبروں پر مجھ سے رابطہ کر سکتے ہو۔ شیڈول کے مطابق اگلے دو ہفتے مجھے اسی ہوٹل میں راتیں بسر کرنی ہوں گی۔"

"نو بجے کے بعد؟ کیا تم یہاں اوور ٹائم بھی کماؤ گے؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

ایک سپاٹ سی ہنسی کے بعد اس کی آواز سنائی دی "ہم لوگ چوبیس گھنٹے کے ملازم ہوتے ہیں۔ یہاں میرے دفتر کے اوقات پانچ بجے ختم ہو جائیں گے لیکن فیلڈ ٹریننگ کے سلسلے میں مجھے اکثر شامیں ادھر ادھر گزارنی پڑیں گی۔ میں نو بجے کے بعد ہر حال میں کمرے میں موجود رہوں گا، آج میں جلدی لوٹ آیا تھا۔"

"ٹھیک ہے، اگر اسحاق گھمنی کو دہشت زدہ کرنے والے جوڑے سے کوئی رابطہ ہوا تو اسے بھی تمہارا نمبر دے دوں گا۔ وہ لوگ تم سے بات کر کے ضرور خوش ہوں گے۔"

"ایسا ہو جائے تو کیا ہی بات ہے۔" اس کا لہجہ رشک آمیز تھا۔

میں نے وہ کال ہوٹل سے کی تھی اس لیے اسے زیادہ طول نہیں دیا۔ کام کی باتوں پر تبادلہ خیال ہو چکا تھا۔ میں نے رسمی فقروں کے تبادلے کے بعد فون بند کر دیا۔

"سمجھ میں نہیں آتا کہ یہاں کیا ہو رہا ہے۔" بدری ناتھ سے ہونے والی گفتگو کی تفصیل سن کر روبیا پرتشویش انداز میں بولی "ایسا معلوم ہو رہا ہے جیسے امریکا میں ہر وقت صرف پاکستان کے خلاف سازشیں ہوتی رہتی ہیں اور ان لوگوں کو دنیا میں کوئی دوسرا کام نہیں ہے۔"

"پاکستان ہی نہیں، دنیا کے متعدد ممالک ان کا ہدف ہیں۔ ورجینیا میں بیٹھے ہوئے منصوبہ ساز اپنے سازشی ذہنوں کو ہر وقت استعمال کرتے رہتے ہیں۔ کیوبا، ایران، عراق، لیبیا، چین اور مشرقی یورپ کے متعدد ممالک ان کی آنکھوں میں کھٹکتے رہتے ہیں اور یہ ان کے خلاف مصروف عمل رہتے ہیں۔ بات صرف اتنی ہی ہے کہ ہمارے مفادات پاکستان سے وابستہ ہیں اس وجہ سے ہم کو وہی باتیں معلوم ہو رہی ہیں جن میں پاکستان کا نام آتا ہے۔"

"ایک چھوٹے سے اور غریب ملک کے خلاف اتنی پرخاش میری سمجھ سے باہر ہے۔ جانے اوہایو سے روانہ ہونے والے کس قسم کے پرزوں میں تخریب کاری

کی جانے والی ہے۔ تم ڈور کو سلجھانے کی جتنی کوشش کر رہے ہو وہ اسی قدر الجھتی جا رہی ہے۔"

"یہ تو یہاں کی خبریں تھیں۔ اب دیکھتا ہوں کہ پاکستان کی کیا اطلاعات ہیں۔" میں نے اپنی جگہ چھوڑتے ہوئے کہا۔

"اس وقت میرے لیے ہر بات ثانوی حیثیت رکھتی ہے۔ مجھے اصل فکر کیتھوپ کی ہے۔ پتا نہیں اسحاق کھٹی کے زرخرید حواریوں نے وہاں کیا گل کھلا دیے ہیں۔"

"تم جا کر اول خان سے بات کرو۔ میں اپنے بکھرے ہوئے اعصاب کو اعتدال پر لانے کی کوشش کرتی ہوں۔ مجھے شدت سے امکاج کی طلب ہو رہی ہے۔"

"تم اپنی مرضی کی مالک ہو۔ شوق پورا کر لینا لیکن بات حد میں رہے تو بہتر ہے۔"

میں ہوٹل سے نکلا تو میرے ذہن پر ہلکا سا بوجھ طاری تھا۔ نیویارک میں اس وقت شام کے چھ ہی بجے تھے۔ پاکستان میں اس وقت فجر کا وقت بھی نہیں ہوا تھا۔ اتنے منہ اندھیرے اول خان کی نیند خراب کرنی مناسب نہیں تھی مگر ضرورت ناگزیر تھی۔

میری کال پر اول خان صبح صادق کی گہری نیند سے بیدار ہوا تو اس کی آواز خمار سے بوجھل تھی لیکن اس میں ذرا بھی ناگواری نہیں تھی۔

"اگر تمہارا ذہن صاف ہے تو یہ بتاؤ کہ کراچی میں آج کل لوڈشیڈنگ کیوں ہو رہی ہے؟" میں نے کسی تمہید کے بغیر اپنے مطلب کا سوال داغا۔

"لوڈشیڈنگ تو اب یہاں کے معمولات میں شامل ہو چکی ہے۔ تم اس بارے میں فکر مند کیوں ہو؟ ویسے مجھے اس کے اسباب کا ذرا بھی علم نہیں ہے؟" اول خان نے جواب دیا۔

"مجھے اطلاع ملی ہے کہ کیتھوپ دو دن سے بند پڑا ہے۔ دشمن ایک مرتبہ پھر اسے نشانہ بنانے پر تلا ہوا ہے۔ میں ان خبروں کی تصدیق یا تردید حاصل کرنی چاہتا ہوں۔"

"متعلقہ لوگوں سے بات کیے بغیر میں کوئی جواب دینے کی پوزیشن میں نہیں ہوں۔" میرا مدعا سنتے ہی اس کی آواز سے نیند کے اثرات کافور ہو گئے۔

"میں تمہیں تھوڑا سا وقت دے سکتا ہوں۔ اس مہلت کے بعد اسی بوتھ سے دوبارہ فون کروں گا۔ تم کتنی دیر میں معلومات حاصل کر سکتے ہو؟"

"کے ای ایس سی کے دو چیف انجینئرز میرے دوست ہیں۔ منیر الدین یا خالد اقبال سے بات ہو گئی تو میرے لیے دس منٹ بھی بہت کافی ہیں لیکن تم مجھے آدھے گھنٹے کی مہلت دو تا کہ میں پوری تفصیلات حاصل کر سکوں۔ اگر کوئی تخریب کاری ہوئی ہے تو اندر کی خبریں حاصل کرنے میں تھوڑی سی دشواری پیش آسکتی ہے......"

میں نے اس کی بات کاٹ دی "ٹھیک ہے۔ میں آدھے گھنٹے بعد فون کروں گا۔"

فون کا کریڈل دبا کر میں چند ثانیوں تک بوتھ میں کھڑا کچھ سوچتا رہا پھر ریسیور ہک پر لٹکا کر باہر نکل آیا۔ اس وقت فٹ پاتھوں پر سناٹا نہیں چھایا تھا مگر وہاں راہ گیروں کی کثرت بھی نہیں تھی۔ میرے ذہن میں پچھلی رات کی رہزنی کا تلخ تجربہ تازہ تھا۔ آدھے گھنٹے کے لیے میں رک کر کسی نسبتاً کو اپنی طرف متوجہ کرنے کا خطرہ مول لینے کے بجائے میں تیز قدموں سے آٹھویں ایونیو کی طرف چل پڑا۔ وہ راستہ شیام ناتھ کے ہوٹل کے ساتھ مین ہٹن کے مرکزی تفریحی علاقوں کی طرف جاتا تھا۔ اس چہل قدمی میں آدھا گھنٹا گزار کر میں کہیں سے بھی اول خان کو فون کر سکتا تھا۔

اس وقت شیام کے پاس رکنا مناسب نہیں تھا۔ بزنس کے اوقات میں وہ مجھے وقت دے سکتا نہ میں زیادہ وقت برباد کرنے کا متحمل ہو سکتا تھا۔ مجھے صرف اتنا وقت گزارنا تھا کہ اول خان صبح سویرے اپنے دوستوں کی نیند خراب کر کے کیتھوپ کے بارے میں اصل صورت حال معلوم کر سکے۔

پورٹ اتھارٹی بس ٹرمینل سے ذرا آگے رونق اور رنگا رنگ روشنیوں کا ایک سیلاب میرا منتظر تھا۔ اس

وقت میں مشہور زمانہ تاقسم اسکوائر سے ملنے والی سڑکوں پر موجود تھا۔

بڑی بڑی، جلتی بجھتی تیز روشنیوں میں سڑکوں کے دونوں طرف مین ٹاؤن کے بے شمار عشرت کدے اور تفریحی مراکز پھیلے ہوئے تھے۔ نظروں میں دعوت اور شناسائی کی عجیب سی جھلک لیے بہت سے اجنبی نسوانی چہرے مجسم اشتہار بنے سیاحوں کی بھیڑ میں بھٹک رہے تھے مگر اس وقت میرے لیے ان تفریحات میں ذرا بھی کشش نہیں تھی۔ میرا ذہن کیتھوپ میں الجھا ہوا تھا۔

میں بار بار اپنی رسٹ واچ کا جائزہ لیتا، انسانوں کی اس بھیڑ میں ایک بھٹکے ہوئے دیہاتی کی طرح گھومتا رہا۔ تاقسم اسکوائر سے براہ وے ہوتا ہوا تھیٹر ڈسٹرکٹ میں پہنچا تو اول خان کو دیے ہوئے وقت میں صرف پانچ منٹ باقی رہ گئے تھے۔

میں بھیڑ بھاڑ سے بچتا اور گلیوں میں مڑتا ہوا جلدی ہی اس پر ہجوم علاقے سے نکل گیا اور پھر مجھے ایک بلاک کے وسط میں فٹ پاتھ پر خالی فون بوتھ بھی نظر آ گیا۔

میرے پاس ابھی تین منٹ باقی تھے۔ اچانک مجھے سلطان شاہ کا خیال آیا اور میں نے بے اختیار ریسیور ہک سے اتار کر کان سے لگا لیا۔

اول خان کو دیے ہوئے وقت میں دس پانچ منٹ کی تاخیر سے کوئی فرق نہیں پڑتا تھا مگر سلطان شاہ کی خیریت معلوم ہونی ضروری تھی۔ اگر مجھے پہلے ہی دھیان آ گیا ہوتا تو اپنا آدھا گھنٹہ زیادہ بہتر طور پر گزار سکتا تھا۔

مجھے انقرہ میں ایوب آغا کے ساتھ ملٹری اسپتال کا فون نمبر بھی زبانی یاد تھا۔ آخری اطلاع کے مطابق سلطان شاہ کی حالت قدرے بہتر تھی اس لیے میں نے ایوب آغا کے بجائے ملٹری اسپتال کا نمبر ہی ملا ڈالا تا کہ سلطان شاہ سے براہ راست بات ہو سکے۔

انقرہ ملٹری اسپتال کا آپریٹر انگریزی سے نابلد تھا مگر مخصوص آواز سے یہ اندازہ لگا چکا تھا کہ وہ انٹرنیشنل کال تھی۔ ترکی میں کہے ہوئے اپنے پہلے فقرے کے جواب میں میری انگریزی سنتے ہی اس نے سمجھ لیا کہ اس کا مخاطب اس کی مادری زبان سے ناواقف ہے۔

لائن پر چند ثانیوں کے لیے سکوت رہا پھر کوئی خاتون انگریزی میں مجھ سے مخاطب ہوئی۔ میری فرمائش پر اس نے مزید کسی سوال کے بغیر کال سلطان شاہ کے کمرے میں منتقل کر دی۔

سلطان شاہ کے لیے میری وہ فون کال اس قدر غیر متوقع تھی کہ میری آواز سنتے ہی وہ فرط مسرت سے تقریباً چیخ پڑا۔

"شکر ہے میرے خدا! میں نے اپنے کانوں سے تمہاری آواز سن لی۔ مجھے سب معلوم ہو چکا ہے کہ تم ایک لمحے کے لیے بھی میری طرف سے غافل نہیں تھے۔ اگر تم نے ہزاروں میل کی دوری کے باوجود میری خبر گیری نہ کی ہوتی تو آج میں زندہ نہ ہوتا....."

"ذرا رک کر بولو برخوردار!" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا" ایک سانس میں پوری تقریر کرنے کی کوشش کرو گے تو تمہاری حالت دوبارہ بگڑ سکتی ہے۔"

"اب نہیں بگڑے گی۔" میرے کانوں میں اس کی پرعزم آواز ابھری" تمہارے ساتھ رہ کر میں نے جینے کا جو سلیقہ سیکھا ہے۔ آدمی میں اپنے ہر سانس کے لیے لڑنے کی امنگ زندہ ہو تو دشمن اسے کبھی زیر نہیں کر سکتا۔ بستر پر وقت پورا ہو جائے تو بات دوسری ہے۔"

"فلسفہ بول رہے ہو۔" میں نے ہنس کر کہا" میں تو آس لگائے بیٹھا تھا کہ تم آخر کار امریکا پہنچ کر ہی دم لو گے مگر تم راستے سے ہی بھاگ نکلے۔"

"خدا کی قسم وہ مجھے مار ڈالتے۔ قبرص میں وہ سب درندے بنے ہوئے تھے۔ میری سرکوبی کے چکر میں انہیں اپنے یرغمالی ساتھیوں کی جانوں کی بھی پروا نہیں تھی مگر پھر نہ جانے کیا ہوا، تم نے ان کی کون سی رگ دبائی کہ وہ مجھے انقرہ پہنچانے پر مجبور ہو گئے۔" اس کے پاس مجھے سنانے کے لیے اتنی باتیں تھیں کہ کم بولنا اس کے لیے ممکن ہی نہیں تھا۔

"ماضی کی تلخ یادوں کو بھلا دینا ہی صحت کے لیے بہتر رہتا ہے۔ یہ بتاؤ....."

وہ میری بات پوری ہونے سے پہلے ہی مضطربانہ

آواز میں بول پڑا" مجھے ان لوگوں نے مار ہی ڈالا تھا۔ وہ تجربہ اس قدر بھیانک اور روح فرسا تھا کہ میں شاید زندگی بھر اسے نہیں بھول سکوں گا۔ یوں سمجھو کہ میں نے نیم مردہ حالت میں ان جاروں سے ٹکر لی تھی۔"

"تم نے عقل کو دنگ کر دینے والا کارنامہ انجام دیا ہے۔ مجھے پل پل کی خبریں مل رہی تھیں۔ یہ بتاؤ کہ کراچی کب جا رہے ہو؟" آخرکار مجھے اپنا سوال کرنے کا موقع مل ہی گیا۔

"میرا بس چلے تو اسی وقت چل پڑوں لیکن ایوب آغا بہت شفیق اور مہربان آدمی ہے۔ وہ ڈاکٹروں کی اجازت کے بغیر مجھے اسپتال سے نہیں ہلنے دے گا۔ وہ ہر روز دو چار بار تسلی دیتا ہے اور چلا جاتا ہے۔ شاید اسے کچھ اور بھی پریشانیاں ہیں۔"

"شور سے دورے کی سی کیفیت طاری ہونے کا سلسلہ اب کیسا ہے؟"

وہ دھیرے سے ہنس کر بولا" وہ سب کمزوری کا نتیجہ تھا۔ ڈرپ کے ساتھ دی جانے والی مقوی دواؤں نے وہ اثرات تیزی سے زائل کر دیے ہیں۔ میں ٹہلنا بھی چاہتا ہوں مگر مجھے کمرے میں روک دیا جاتا ہے۔ کسی کسی وقت یوں لگتا ہے جیسے میں ایوب آغا کا قیدی ہوں۔"

"اس کی طرف سے اپنے دل میں بدگمانی نہ لانا۔ یہ سب تمہاری حفاظت کے لیے کیا جا رہا ہے۔ تمہیں اغوا کرانے والے ابھی تک نچلے نہیں بیٹھے ہیں۔" اس کے قتل کے لیے اسپتال میں گھسنے والے دو افراد کی گرفتاری کو اس سے چھپایا گیا تھا لہٰذا میں نے بھی وہ ذکر گول کر دیا۔

"کاش تم مجھے اپنے ساتھ لے گئے ہوتے تو یہ سب نہ ہوتا مگر تمہیں دیرا زیادہ عزیز ہے۔ اس کا کیا حال چال ہے؟" ابتدائی فقرے قطعی غیر ضروری تھے۔ سلطان شاہ کے لہجے سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس نے دیرا کا احوال جاننے کے لیے وہ تمہید باندھی تھی۔

میں نے زیر لب مسکراہٹ کے ساتھ کہا" تم اسے یاد کر رہے ہو، وہ تمہیں یاد کرتی رہتی ہے۔ کئی بار مجھے ملامت کر چکی ہے کہ میں تمہیں بلکہ تمہاری نازک حالت کو بھول کر یہاں کے معمولات میں گھرتا چلا جا رہا ہوں۔"

"میں ہی نہیں، غزالہ بھی اسے یاد کرتی رہتی ہے۔ وہ بڑی عجیب شخصیت کی مالک ہے۔ سامنے رہتی ہے تو اپنی حرکتوں سے ہر وقت غصہ دلاتی رہتی ہے۔ آنکھ سے اوجھل ہوتی ہے تو اس کی وہی حرکتیں معصوم شرارتوں کے روپ میں یاد آتی ہیں۔"

"وہ تمہارے ان نادر خیالات سے واقف ہو گئی تو تمہیں زبردستی اٹھا کر کورٹ میں لے جائے گی اور تم سے سول میرج کر ڈالے گی۔ وہ بھی تمہیں مرغی کے پیروں کی گری سے ترسا ہوا ایک محروم اور معصوم سا چوزہ سمجھتی ہے۔" میں نے معنی خیز لہجے میں کہا" چاہو تو میں اسے فقرہ بھیج سکتا ہوں۔ اس نے یہاں میری زندگی اجیرن کی ہوئی ہے۔"

"بھول کر بھی ایسا نہ کرنا۔" میری تجویز پر وہ بوکھلا گیا۔" فقرہ آ گئی تو اس کا انتقامی مشن ادھورا رہ جائے گا۔ ویسے بھی وہ تمہاری بہترین مددگار ہے۔ اس کا ساتھ میسر ہو تو تمہاری کارکردگی بہت زیادہ بڑھ جاتی ہے۔ اب تک تم نے بہت سی کامیابیاں حاصل کر لی ہوں گی۔"

"سفر جاری ہے۔ اصل کامیابی اس وقت ہو گی جب حریف ہاتھ آئے گا۔ تم ان باتوں پر نہ سوچو۔ جلد ہی تمہیں کوئی اچھی خبر ملے گی۔"

معاً اسپتال کی آپریٹر لائن پر آ گئی۔ شاید اس نے سلطان شاہ کے کمرے سے میرا رابطہ منقطع کر دیا تھا۔ وہ معذرت خواہانہ انداز میں کہہ رہی تھی" سوری سر! مریض کی حالت اسے اتنی طویل گفتگو کی اجازت نہیں دیتی۔ اب وہ بے چارہ نقاہت سے بے ہوش بھی ہو سکتا ہے۔"

"اوہ! تو کیا اس کی حالت واقعی اتنی خراب ہے؟" میں نے صدمے سے مغلوب آواز میں پوچھا۔

"حالت خراب نہیں ہے مگر۔ وہ بہت نحیف ہو چکا ہے۔ اسے آرام کی ضرورت ہے۔ میں ہی اس کی اسٹاف نرس ہوں اور آپریٹر کی مدد کے لیے بورڈ پر آئی

تھی۔"

"ہمدردی اور اعانت کا شکریہ۔ ہم پاکستانی اپنے محسنوں کو کبھی فراموش نہیں کرتے۔"

"اور ہم ترک ہمیشہ اپنے بھائیوں کی عزت کرتے ہیں۔" گرم جوشی سے کہا گیا۔

میں نے فی امان اللہ کہہ کر سلسلہ منقطع کر دیا۔ سلطان شاد سے براہ راست بات کر کے مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے میرے سر سے ایک بڑا بوجھ اتر گیا ہو۔

ارل خان کو دیے ہوئے وقت سے صرف پانچ منٹ زائد ہوئے تھے۔ کارڈ کے یونٹ بھی بہت کم رہ گئے تھے۔ میں نے سلاٹ میں دوسرا کارڈ لگا کر ارل خان کا نمبر ملا لیا۔

پہلی گھنٹی مکمل ہونے سے پہلے ہی ارل خان دوبارہ لائن پر موجود تھا اور معاسفانہ لہجے میں کہہ رہا تھا "مجھے اپنی نااہلی اور کوتاہ بینی پر بہت دکھ ہے میر سے دوست۔ ہماری ناک کے نیچے وار ہو گیا اور ہم بے خبر بیٹھے ہیں اور تم امریکا میں رہ کر ہم سے زیادہ باخبر ہو۔"

"خود کو ملامت کرنے کے بجائے حالات سے آگاہ کرو۔ اس میں تمہارا کوئی قصور نہیں ہے۔ میں یہاں دشمن کے حلق میں ہاتھ ڈال کر باتیں اگلوا رہا ہوں۔ تم اس سے بہت دور ہو۔ یہی غنیمت ہے کہ ہم میں سے کسی نہ کسی کو معلومات حاصل ہو ہی جاتی ہیں۔"

"سمندری پانی کھینچ کر پلانٹ میں پہنچانے والے دو دیوہیکل سی ڈیزل پمپ پچھلے دو روز سے ناکارہ ہیں۔ ان کی مرمت تک پلانٹ نہیں چل سکے گا۔ ابھی تک یہ تعین نہیں کیا جا سکا کہ پمپوں کی تباہی کوئی اتفاقی حادثہ ہے یا یہ تخریب کاری کا نتیجہ ہے۔"

"اسحاق گھنٹی اس تباہی کا حوالہ نہ دیتا تو کچھ بھی کہا جا سکتا تھا لیکن اب تخریب کاری میں ذرا بھی شبہ نہیں رہا۔ کیا وہاں ان پمپوں کا کوئی متبادل بندوبست نہیں تھا۔"

"ان میں سے صرف ایک پمپ پورے پلانٹ کی ضرورت کے لیے کافی تھا۔ دوسرا [illegible] کے طور پر ہی لگایا گیا تھا۔"

"پھر دونوں ایک ساتھ کیسے تباہ ہو گئے؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"چلتا ہوا پمپ خوفناک آوازوں کے ساتھ ٹوٹ پھوٹ کا شکار ہوا تو خود کار برقی نظام کے تحت دوسرا پمپ چل پڑا۔ چند منٹوں بعد وہ بھی اسی انجام سے دوچار ہوا اور ہنگامی طور پر پورا پلانٹ بند کرنا پڑ گیا۔" ارل خان کی آواز سے افسردگی جھلک رہی تھی۔

"دوران میں اس تباہی کے کیا اسباب سامنے آئے ہیں؟" میں نے پوچھا۔

"سمندر سے پانی لانے والی سرنگ میں کاٹھ کباڑ کو روکنے کے لیے پہلے مضبوط آہنی سلاخوں والی جالیاں ہیں۔ پھر پمپوں سے پہلے باریک جالیاں ہیں۔ آہنی سلاخوں کے درمیان سے کسی غوطہ خور کا اندر آنا ناممکن تھا۔ ان زیر آب سلاخوں کو دو جگہ سے کاٹ کر راہ بنائی گئی جس میں سے غوطہ خور اندر آ سکے......"

"کیا یہ سب باتیں طے ہو چکی ہیں؟" میں نے بے تابی سے اس کی بات کاٹ کر پوچھا "اس کے بعد اتفاق کا کیا امکان باقی رہ جاتا ہے۔"

"مجھے واقعات بتائے گئے ہیں۔ تفصیلی نظر میرا اپنا ہے۔ ان آہنی سلاخوں کو ہم کٹر جیسے کسی ہتھیار سے اس طرح کاٹا گیا ہے کہ پہلی نظر میں انسانی تخریب کاری کا شبہ تک نہیں ہوتا۔" وہ اپنی بات جاری رکھتے ہوئے بولا "اس راستے سے غوطہ خور ماہی گیری کے دو مضبوط اور بڑے جال لے کر سرنگ میں داخل ہوا۔ اندر دو بڑی پمپوں کی سرنگیں منقسم ہوتی ہیں۔ اس نے باریک جالیاں کاٹ کر ٹکڑوں کے دو مضبوط جال اندر چھوڑے اور اسی راہ سے لوٹ گیا۔"

"اور پانی کے بہاؤ سے وہ جال پمپوں میں کس طرح پھنس گئے؟" میں نے جواب طلب لہجے میں بے تابی سے کہا۔

"تیسری واٹ پمپ کے پنکھے کے نیچے بنی ہوئی سوراخ دار فولادی پلیٹ کی صورت میں ہوتی ہے۔ تخریب کار شاید یہ سب جانتے تھے۔ وہ جال مضبوط باریک ڈوری سے بنا ہوا تھا۔ ان سوراخوں سے

گزر گیا۔"

پوری بات میرے ذہن میں آگئی تھی۔ ابتدائی آہنی سلاخوں کی موجودگی میں اس راستے سے کسی خطرے کا تصور بھی نہیں کیا جاسکتا تھا۔ شاید انہیں توڑنا یا موڑنا انسانی بس سے باہر ہوتا لیکن پاکستان کو جن سفاک دشمنوں سے خطرات لاحق تھے، وہ ان سب رموز ونکات سے خوب اچھی طرح واقف تھے۔ ٹیکنالوجی میں وہ بہت آگے تھے۔ شاید وہاں بیم گن ہی استعمال کی گئی ہو۔ مجھے اس ہتھیار کے زیر آب استعمال کا کوئی تجربہ نہیں تھا مگر اول خان کی کہانی اسی یا اس سے بہتر کسی ہتھیار کے استعمال کی نشان دہی کر رہی تھی۔

وہ پاکستان کی ایک اہم ترین تنصیب تھی اور وہاں سمندر کے رخ پر حفاظت و نگرانی کا سخت بندوبست بھی رہا ہوگا لیکن ساحلی تعمیرات پر پہرا دینے والے یہ سوچ بھی نہیں سکے ہوں گے کہ سمندر کی متلاطم موجوں سے بیسیوں فٹ نیچے کوئی غوطہ خور موٹی سلاخوں والے دروازے میں نقب لگا کر ممنوعہ حدود میں داخل ہوسکتا ہے۔

وہ خطرناک اور جان جوکھوں میں ڈالنے والا کام تھا۔ خاص طرز پر بنائی گئی سرنگوں میں اندر کی طرف پانی کے تیز بہاؤ میں اپنا توازن برقرار رکھ کر ایک مشقت طلب کام سرانجام دینا اور پھر طوفانی بہاؤ کے خلاف تیر کر نکاس کا پرخطر راستہ تلاش کرنا آسان نہیں تھا۔

مجھے یقین ہونے لگا کہ ایسا کام کوئی بے ضمیر پاکستانی تک سرانجام نہیں دے سکتا تھا۔ بیم گن یا اس سے مشابہ کسی اور ہتھیار کے استعمال میں دسترس رکھنے والا ماہر غوطہ خور خلیج کے دہانے پر لنگر انداز امریکی بحریہ کے کسی جہاز سے ہی وہاں پہنچایا گیا تھا۔

یہ ضروری نہیں تھا کہ امریکی میرین فورس کا غوطہ خور لازماً بحری راستے سے یہاں تک پہنچا ہو۔ وہ کسی ہوائی اڈے سے کراچی پہنچ کر پورے اطمینان سے کیٹوپ کے گرد و نواح میں چھپے ہوئے تفریحی ساحل پر آسکتا تھا۔ رات کے اندھیرے میں اپنا مشن سرانجام دے کر اسی راستے سے خاموشی سے فرار ہونا مشکل نہیں تھا۔ پتا نہیں اس پروجیکٹ کی سلامتی کے ذمے داروں نے ایسے امکانات کی بیخ کنی کے لیے کیا اقدامات کیے ہوئے تھے اور ان پر کس حد تک عمل ہو رہا تھا۔

"یہ پلانٹ دوبارہ کب تک چل سکے گا؟" میں نے کرب و بے بسی کے عالم میں اول خان سے پوچھا۔

"یہ ان ہونی ہوئی ہے۔ متبادل کے طور پر ایک مکمل پمپ پوری طرح تیار ہونے کی وجہ سے معمولی فاضل پرزے اسٹاک میں ہیں لیکن نقصان زیادہ ہوا ہے۔ امریکا سے فاضل پرزوں کی کھیپ آنے تک وہاں کچھ بھی نہیں ہوسکے گا۔"

میرے ذہن میں ایک جھماکا ہوا۔ اب وہاں ویرانی ہی ویرانی راج کرے گی۔ آئزک بیگل کے کہے ہوئے وہ الفاظ یاد آتے ہی میں سناٹے میں آگیا۔

انہوں نے اپنے ہدف پر تخریب کاری کی بنیاد رکھی تھی۔ اصل منصوبہ اس سازش کے ذریعے بروئے کار لانا تھا جس کی نشان دہی بدری ناتھ نے ذرا دیر پہلے کی تھی۔

واقعات کی کڑیاں تیزی کے ساتھ خود بخود یک جا ہو کر ایک مخصوص سمت کی نشان دہی کر رہی تھیں۔

"یہ فاضل پرزے اوہایو سے نیویارک کے راستے ائیر کارگو سے آنے ہیں؟" میں نے خوف اور سنسنی سے بھنچی ہوئی آواز میں اول خان سے پوچھا۔

"یہ کھیپ اوہایو سے ہی آنی ہے۔ باقی تفصیل کا مجھے علم نہیں۔ اگر تم چاہو تو میں پانچ منٹ میں یہ بھی معلوم کرسکتا ہوں۔ کیا اب ان پرزوں میں بھی کوئی گڑبڑ ہونے والی ہے؟"

"تم تصدیق کرلو۔ میں کسی بھی وقت تم سے بات کرلوں گا۔ کوئی بڑی تباہی اسی کھیپ کے ذریعے لانے کی منصوبہ بندی ہو رہی ہے۔"

"یہ...... یہ کیسے ہوسکتا ہے۔ وہ یقیناً کوئی بڑی کمپنی ہوگی۔ اس حرکت سے وہ دنیا بھر میں بدنام ہوجائے گی۔ کوئی کاروباری ادارہ اتنا بڑا خطرہ مول نہیں لے گا۔"

"شاید کمپنی کے ہاتھ بالکل صاف ہیں۔ ان کو ہوا بھی نہیں لگ سکے گی کہ ان کو کس قدر بے رحمی سے

استعمال کیا جا رہا ہے۔ یہ سارا کام وہ لوگ سرانجام دیں
گے جو کمپنی کے گودام یا کارخانے سے پرزوں کے
کریٹ نیو یارک پہنچائیں گے۔ راستے میں کچھ بھی
ہو سکتا ہے۔ ایک دوسرے ذریعے سے مجھے یہ اطلاعات
مل چکی ہیں مگر مجھے اندازہ نہیں تھا کہ کراچی میں وہ کھیپ
کسے بھیجی جائے گی۔"

"یہ بہت بھیانک سازش معلوم ہوتی ہے۔" اول
خان کی آواز دردناک ہو گئی" اگر یہ سب درست ہے تو
پھر ایک ایک پرزے کو گہری پڑتال کے بعد استعمال کرنا
ہو گا۔ یہاں ہر شخص پلانٹ چلانے کے لیے سرتوڑ جتن
کر رہا ہے۔ اب ان کوششوں پر پانی پھر جائے گا۔
ہو سکتا ہے کہ کئی ہفتوں تک یہ پلانٹ دوبارہ نہ چلایا
جا سکے۔"

"جس طرح تم اول خان ہو اسی طرح یہ باتیں
حرف بہ حرف درست ہیں۔ تم وہاں پیش بندیاں شروع
کر دو، میں یہاں روک تھام کی کوششیں کرتا ہوں۔"

"ابھی تک میں اس معاملے سے بالکل بے خبر اور
لاتعلق تھا۔ مجھے تم نے ہوش دلایا ہے۔ اب میں اپنے
بڑوں سے بات کرتا ہوں۔ وہی اٹامک انرجی کمیشن
کے ذمے داروں سے بات کریں گے۔"

"ہاں، یہ بھی سن لو کہ ان سب معاملات میں اسحاق
کھنی اور وائٹ ہاؤس کے ملوث ہونے کا ایک
دستاویزی ثبوت ہاتھ آ گیا ہے جو کسی نامعلوم زبان میں
ہے۔ ڈی کوڈنگ کے لیے اس کی ایک نقل میں تم کو بھی
بھیجوں گا مگر اب وہ میری دوسری ترجیح ہو گی۔ سب سے
پہلے ہمیں ادپاؤ والی کھیپ کو بچانا ہو گا تا کہ ہمارا پلانٹ
جلد از جلد دوبارہ چل سکے۔"

"آج تم مجھے دہلائے دے رہے ہو۔ تمہیں معلوم
ہے کہ تم کیا کہہ رہے ہو؟"

"ہاں، ہاں۔ میں یہ بات پوری ذمے داری سے
کہہ رہا ہوں۔ یہ ثبوت آنے والے چند روز میں
تمہارے ہاتھوں میں ہو گا۔" میں نے پر یقین لہجے میں
جواب دیا۔

"یہ سب بہت تشویش ناک خبریں ہیں۔ اطمینان
کی بات بس یہی ہے کہ تمہاری رفتار بہت تیز ہے۔ تم اتنا
کی راہ پر لگے ہوئے ہو۔ اگر یہ دستاویزی ثبوت درست
ہے تو پھر سرکاری سطح پر بھی بہت کچھ کیا جا سکے گا اور
ہماری کوششوں کو بہت بڑا سہارا مل سکے گا۔"

"وہ سب میرے اور میری ساتھی کے لیے ناقابل
فہم ہے۔" میں نے دریا کا نام لینے سے گریز کرتے
ہوئے مدافعانہ لہجے میں کہا" تحریر کا ہر لفظ ناقابل فہم
ہے۔ پتا نہیں انہوں نے کس زبان میں وہ مسودہ تحریر
کیا ہے۔ دیر سویر ضرور ہو سکتی ہے مگر آخر کار وہ مسودہ
پڑھ ہی لیا جائے گا اور وہ بات نکھر کر سامنے آ جائے گی۔"

"تم اپنی کوششیں کرتے رہو لیکن پہلی فرصت میں
ان کاغذات کی نقول مجھے بھیج دو۔ کوڈ سرخ والے
یہ کام دو تین دن میں مکمل کر ہی ڈالتے ہیں۔ ہو سکتا ہے
کہ میں اس تحریر سے کوئی مطلب اخذ کر سکوں۔"

"میں آج ہی اس مسودے کی نقل تمہیں بھیج
دوں گا۔ ایس ٹی ایف کی پیشہ ورانہ مہارت پر مجھے فخر
نہیں بلکہ ہلکا سا غرور ہے۔ مجھے یقین ہے کہ تمہارا کوئی
نہ کوئی ماہر اس پانچ ورقی معاہدے کے ایک ایک لفظ کو
پڑھ لے گا اور پھر ہم اپنی راہ کے انتخاب میں کسی اور کے
محتاج نہیں رہیں گے۔ اس کے بعد شاید ہمیں کچھ سکون
بھی مل سکے۔"

"سکون شاید ہی مل سکے۔ دہشت گردوں کا سلسلہ
اتنی دور تک پھیلا ہوا ہے کہ آنے والے دنوں میں اس
سے نجات مشکل ہی نظر آتی ہے۔ ایک سازش ناکام
بنائی جاتی ہے تو کوئی دوسرا کھیل سامنے آ جاتا ہے۔"

ان حالات پر مزید چند فقروں کے تبادلے کے بعد
میں نے فون بند کر دیا۔

بدری ناتھ سے ملنے والی اطلاع اپنی جگہ بہت واضح
اور بھرپور تھی مگر اس کا دوسرا سرا تاریکی میں تھا۔ اول
خان نے بہت کم وقت میں گم شدہ کڑیوں کو یک جا کر
کے مجھے تشویش میں مبتلا کر دیا تھا۔

بوجھ سے دابی کی دار پر میرا ذہن بوجھل تھا۔ میری
سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ کینوپ کے سی ڈبلیو یمپن کی

مرمت کے لیے اوباہو سے بھیجے جانے والے پرزوں میں رنکس والوں کی ملی بھگت سے سی آئی اے کے اہل کار کسی قسم کی گڑبڑ کرنا چاہ رہے تھے۔

ان کی سازش کو ناکام بنانے کا سیدھا طریقہ یہ تھا کہ پرزوں کی اس کھیپ کو سرے سے استعمال ہی نہ کیا جائے لیکن ایسا کرنا ممکن نہیں تھا۔ میں مشینوں وغیرہ کے بارے میں زیادہ نہیں جانتا تھا مگر ایک بنیادی بات معمولی سمجھ بوجھ رکھنے والا آدمی بھی سمجھ سکتا تھا کہ تباہ کیے جانے والے پمپ عام ساخت کے نہیں تھے۔ ان بڑے اور خصوصی پمپوں میں مرمت کے لیے صرف وہی پرزے استعمال کیے جا سکتے تھے جو مقررہ تصریحات کے مطابق تیار کیے گئے ہوں۔ ایسا نہ ہوتا تو کراچی والے ہنگامی طور پر اوباہو سے ان کی خریداری کا معاہدہ ہرگز نہ کرتے اور اپنے طور پر مرمت کے کام کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے کی کوشش کرتے۔

ان پرزوں کو خطرناک قرار دے کر الگ ڈالنے کی صورت میں ناکارہ مشینوں کی مرمت اور بجلی گھر کی دوبارہ بحالی کی کوئی صورت نظر نہیں آ رہی تھی۔

وہ پرزے جیسے بھی [illegible] ہوں۔ بات یقینی تھی کہ وہ چند روز [illegible] مدت میں [illegible] کو تیار کیا جانا ممکن نہیں تھا۔ وہ کھیپ یقینی طور پر [illegible] سے بڑی اور وزنی تھی اسی وجہ سے اس کی نیو یارک منتقلی کا کام رنکس والوں کو سونپا گیا تھا اور میرا اندازہ یہ تھا کہ [illegible] سے تیار شدہ وہ پرزے محفوظ پیکنگ کے بعد متعلقہ [illegible] کے کسی گودام سے کراچی کے لیے روانہ کیے جانے [illegible] تھے۔

فکر و تشویش کے باعث واپسی [illegible] زیادہ دیر تک بحال نہ چل سکا۔ ذہنی پراگندگی [illegible] ہیجان سے نجات کے لیے جلد از جلد ہوٹل پہنچ کر ویرا سے تبادلہ خیال کرنا اور جینی کے دیے ہوئے کاغذوں کا باریک بینی سے جائزہ لینا ناگزیر ہو گیا تھا۔

ٹیکسی پکڑ کر میں چین جا زہ ہوٹل پہنچا تو کمرے میں ٹیلی وژن چل رہا تھا۔ ویرا کے انداز سے ظاہر ہو رہا تھا کہ میری غیر حاضری میں وہ اس اکلوتے تفریحی ذریعے سے استفادہ کرتی رہتی ہے۔

ویرا نے دروازہ کھولا تو اس کی آنکھوں میں غیر معمولی چمک محسوس ہو رہی تھی۔ میرے اندر پہنچتے ہی اس نے مسرت آمیز لہجے میں کہا ''مبارک ہو۔ تم نے بلیک ڈیلہ کی طرف سے اسحاق تھنّی کے دل میں شکوک و شبہات کے بیج بو کر جس عداوت کی داغ بیل ڈالی تھی، اس نے اپنا رنگ دکھانا شروع کر دیا ہے۔''

میں کچھ نہ سمجھنے والے انداز میں الجھی الجھی نظروں سے اس کی طرف دیکھتا رہا تو قدرے توقف کے بعد وہ دوبارہ اپنی بات جاری رکھتے ہوئے بولی ''تمہارا اندازہ تھا کہ بلیک ڈیلہ، اسحاق تھنّی کے مقابلے میں بزدل اور بودا ثابت ہوگا مگر تازہ خبروں نے ہمارے ان اندازوں کی نفی کر دی ہے۔ پسپائی اختیار کرنے کے بجائے وہ مقابلے پر میدان میں اتر آیا ہے۔''

''پہیلیاں بجھوانے کے بجائے مختصر الفاظ میں وہ واقعات بھی بتاؤ الوجینوں نے تمہیں یہ رائے قائم کرنے پر مجبور کیا ہے.....'' میں نے قدرے ترشی سے کہا۔

وہ چونک پڑی ''کیا بات ہے۔ تم کچھ بیزار اور پریشان سے نظر آ [illegible]''

''[illegible] بات ختم کر لو تو میں اپنی کتھا سناؤں گا۔ [illegible] خبریں خاصی حوصلہ شکن ہیں۔''

[illegible] میں [illegible] فساد [illegible] لے کر بلیک ڈیلہ کے متوشی [illegible] کو کس طرح برباد کیا گیا ہے، اس نے اسے [illegible] کر دیا ہے۔ ایک لڑکے کے قتل میں رنکس کے محافظ [illegible] کے ملوث ہونے کی وجہ سے اسے اپنے دشمن کی شناخت میں کوئی دشواری پیش نہیں آئی۔ دن کی روشنی میں ہارلم کا فساد زدہ علاقہ خاصا پرسکون رہا لیکن دھندلکا پھیلتے ہی وہاں رنکس کی دو گاڑیاں بموں سے اڑا دی گئی ہیں۔''

وہ خبر اس قدر دل خوش کن تھی کہ ذرا سی دیر کے لیے میں کراچی کے بارے میں اپنی فکر اور تشویش کو بھلا بیٹھا ''یہ واقعی بہت بڑی خبر ہے۔ بلیک ڈیلہ خاصے دم خم اور حوصلے والا آدمی معلوم ہوتا ہے۔ اگر وہ اپنی چمڑی بچا کر چند روز کے لیے اسحاق تھنّی کو پریشان کرنے میں کامیاب ہو گیا تو اس کی توجہ بٹ جائے گی اور ہم کچھ

کامیابی حاصل کر لیں گے۔"
"ٹیلی وژن کی تمام خرابیوں کے باوجود اس کی افادیت اپنی جگہ مسلمہ ہے۔ تمہارے جاتے ہی خبر آئی تھی کہ اسٹورز وغیرہ سے بڑی رقمیں سمیٹ کر بینک لے جانے والی رکس کی ایک آرمرڈ گاڑی کو ہارلم کی ایک سو چھبیسویں اسٹریٹ پر طاقت ور دستی بم مار کر اڑا دیا گیا۔"
"دستی بم آرمرڈ گاڑی کا کچھ بھی نہ بگاڑ سکا ہوگا۔" میں نے بے یقینی سے کہا۔
"بم کافی طاقت ور تھا اور گاڑی کے نیچے پھینکا گیا تھا۔ تباہی کا اندازہ تم صرف اس بات سے لگا سکتے ہو کہ گاڑی میں موجود ڈرائیور اور دو مسلح محافظوں میں سے کوئی بھی جانبر نہیں ہو سکا۔ اسپتال لے جائے جانے سے پہلے تینوں دم توڑ چکے تھے۔"
"اب گھر کا بھیدی لنکا ڈھائے گا۔" میں نے ایک تلخ سی مسکراہٹ کے ساتھ کہا "یہ بہت اچھا ہوا کہ اسحاق تھمپی نے اپنی انتقامی حماقتوں سے یہاں بھی اپنا ایک طاقت ور حریف پیدا کر لیا۔ مجھے بلیک ڈیلہ سے اتنی مردانگی کی توقع نہیں تھی۔"
"ہارلم والے ٹیلی وژن، اخبارات اور دوسرے ذرائع ابلاغ کے مقابلے میں اپنے سینہ گزٹ کو ترجیح دیتے ہیں اور اسی پر عمل کرتے ہیں۔ بلیک ڈیلہ کے آدمیوں نے پچھلے چوبیس گھنٹوں میں سینہ گزٹ کے ذریعے کالوں میں رکس کے خلاف اتنی نفرت پھیلا دی ہے کہ گاڑی کی تباہی کے بعد لوگ بکھرے ہوئے نوٹ لوٹنے کے لیے ٹوٹ پڑے لیکن کسی نے بھی خون میں نہائے ہوئے زخمیوں کی مدد نہیں کی۔ سینٹ جان کی ایمبولینس آنے تک وہ تینوں بہت زیادہ خون بہہ جانے کی وجہ سے دم توڑ چکے تھے۔ فلم میں وہ تینوں ہی سفید فام نظر آرہے تھے۔"
عام اخلاقی معیار کے مطابق وہ واقعہ شرمناک اور قابل مذمت تھا مگر مجھے خوشی ہوئی کہ دوسروں کے گھروں میں آگ لگانے والے آرتھر کے تیل کے اپنے دامن پر بھی کچھ چنگاریاں سلگ اٹھی تھیں جو اس کی بڑھتی ہوئی تخریب کاریوں کو لگام دے سکتی تھیں۔
رکس کی دوسری گاڑی کو بھی بالکل اسی انداز میں ہارلم سے نکلتے ہوئے تباہ کیا گیا تھا۔ اس واقعے میں دونوں محافظ مارے گئے تھے لیکن ڈرائیور معجزانہ طور پر زندہ بچ گیا تھا۔
ان دونوں واقعات کی یکسانیت سے ظاہر تھا کہ وہ اشتعال میں آئے ہوئے کالوں کی انفرادی انتقامی کارروائیاں نہیں تھیں بلکہ بلیک ڈیلہ کے گروہ کے آدمی رکس کی چیرہ دستی کا بدلہ لینے اور آرتھر کے تیل کو اس کی اوقات یاد دلانے کے لیے میدان میں اتر آئے تھے۔
ویرا جس جوش و خروش اور دلچسپی سے وہ سب بتا رہی تھی، اسے دیکھتے ہوئے میں اس پر طنز کیے بغیر نہ رہ سکا "تم یہ باتیں اس طرح بتا رہی ہو جیسے بلیک ڈیلہ نے یہ خوں ریز انتقامی کارروائیاں تمہاری ہدایت پر کی ہوں۔"
"اس میں کیا شبہ ہے۔ میں نے کچھ نہیں کیا لیکن تم نے تو یہ جال بُن کر ان دونوں کو ایک دوسرے سے لڑا دیا ہے۔ اب وہ جو کچھ بھی کرتے ہیں، اس کا کریڈٹ تم ہی کو جائے گا اور میں خود کو تم سے بہت زیادہ الگ نہیں سمجھتی۔" اس نے وہ طنز مجھ پر ہی لوٹا دیا۔
"اس کا مطلب یہ ہے کہ کل رات کی بھرپور کارروائی کے بعد اسحاق تھمپی نے خاموشی اختیار کر لی تو بلیک ڈیلہ انتقام کے لیے میدان میں کود پڑا۔ اب فساد والی صورت ختم ہو چکی ہے۔"
ویرا استہزائیہ انداز میں ہنس پڑی "تم ہارلم کی نفسیات سے بالکل بے خبر ہو۔ وہاں رہنے والے ان حیلوں بہانوں کی تلاش میں رہتے ہیں۔ فساد اور ہڑتال کے نام پر وہ اپنے دفاتر سے غیر حاضر رہیں گے اور ان کا کوئی مجاز افسران کے عذر کو چیلنج نہیں کر سکے گا۔ کل متعدد افراد مارے اور زندہ جلا دیے گئے۔ آج پانچ آدمی مارے جا چکے ہیں۔ انسانی لہو کی یہ ارزانی یہاں عام نہیں ہے۔ برسوں میں کبھی کوئی ایک آدھ فساد ہوتا ہے اور ہر ایک کو خون کے آنسو رلا دیتا ہے۔ دن کے اجالے میں فسادی اپنی کمین گاہوں میں دبکے رہے۔ پولیس

نے علاقے میں داخل ہو کر اپنی چوکیاں بھی بنا لیں لیکن شام کا اندھیرا پھیلتے ہی سارے شیطانی عناصر ہتھیاروں، پہلوں اور ڈنڈوں سے لیس ہو کر سڑکوں پر نکل آتے ہیں۔ نذرِ آتش، مار جلا کر بڑے بڑے علاقے تاریک کیے جا چکے ہیں اور علاقے کا کنٹرول ایک مرتبہ پھر پولیس کے ہاتھوں سے نکل کر بلوائیوں کو منتقل ہوتا نظر آ رہا ہے۔"

"اسحاق گھنٹی جیسے سفاک مجرموں کے ذریعے جو کھیل دوسرے ملکوں میں کھیلا جاتا ہے، وہی یہاں شروع ہو جائے تو لوگوں کو اتنی تشویش کیوں ہوتی ہے؟"

"ہونی ہی چاہیے۔" ویرا نے برجستہ کہا۔ "یہ پہلی اور سب سے برتر دنیا ہے۔ تمہارا تعلق تیسری دنیا سے ہے جہاں آبادی میں ہولناک تیزی سے ہونے والے اضافے کی وجہ سے انسانی خون کی وقعت ختم ہوتی جا رہی ہے۔ پانچ کیا، وہاں پچاس آدمی بھی مار ڈالے جائیں تو رائے عامہ کا اتنا شدید ردعمل نہیں ہوتا جتنا یہاں ایک بے گناہ شہری کے قتل پر ہوتا ہے۔"

"انسان، انسان ہوتا ہے۔ ایسا نہیں ہے کہ پہلی دنیا والے انسان ہیں اور تیسری دنیا میں بسنے والے کیڑے مکوڑے ہیں جن کا تذکرہ تحقیر سے کیا جائے۔" میں نے تلخی سے اس کی بات کاٹ دی۔

"یہ تحقیر میں نہیں کر رہی۔" ویرا نے بے باکی سے کہا۔ "نہ اسحاق گھنٹی ایسی تذلیل کر سکتا ہے۔ یہ توہین، تذلیل یا تحقیر تو تم خود کرتے ہو۔ تمہارے یہاں مارے جانے والوں کا ریڈیو یا ٹیلی وژن پر ذکر تک نہیں کیا جاتا کیونکہ اس سے بدامنی اور انتظامیہ کی کمزوری کا تاثر ابھرتا ہے۔ تمہارے حکمرانوں کے لیے جھوٹی تصویروں کی اہمیت انسانی خون سے زیادہ ہے۔ یہاں ایسا نہیں ہوتا۔ کوئی بے گناہ مارا جاتا ہے تو سب بلبلا اٹھتے ہیں۔ وہ جانتے ہیں کہ آج وہ کسی گمنام مقتول کے خون پر آواز نہیں اٹھائیں گے تو کل کوئی خاموشی سے ان کی گردن پر بھی چھری پھیر دے گا۔ قاتلوں کے حوصلے بڑھتے چلے جائیں گے اور ان کا معاشرہ تباہ و برباد ہو جائے گا۔"

"اگر یہ تمہاری کوئی تقریر تھی تو اس کی خوبی پر مجھے تالیاں بجانی چاہئیں۔ تیسری دنیا کے حکمرانوں کو لعن طعن کرتے ہوئے تم یہ بات بھول گئی ہو کہ وہ اپنے اقتدار کے استحکام کے لیے اکثر و بیشتر پہلی دنیا کی تائید اور حمایت کے متمنی رہتے ہیں۔"

"اسے تم کیا کہہ سکتے ہو؟" اس نے چبھتے ہوئے لہجے میں پوچھا۔ "جن کٹھ پتلیوں کی ڈور کہیں اور سے ہلائی جا رہی ہو، ان کو تم قبول کیوں کرتے ہو؟"

"مجبوری!" میں نے شانے اچکا کر بے بسی سے کہا۔ "دنیا کے بہت سے ملکوں میں لوگ سنائے اور پڑھوائے جانے والے نتیجوں کو قبول کرنے پر مجبور ہو جاتے ہیں۔ ہوسکتا ہے کہ یہ نتیجے وسادر سے درآمد کیے جاتے ہوں لیکن پاکستان میں ایسا ہرگز نہیں ہوتا۔"

وہ بے ساختہ ہنس پڑی۔ "ڈر گئے نا...... میں مانے لیتی ہوں یا فرض کیے لیتی ہوں کہ پاکستان میں ایسا نہیں ہوتا مگر یہ تو تم مان رہے ہو کہ کہیں نہ کہیں ایسا ہوتا ہے۔"

"تم کہہ رہی ہو تو ضرور ہوتا ہوگا۔" میں نے بے دلی سے اقرار کر لیا۔

"یہ سب لوگوں کی بزدلی اور مردہ دلی کی وجہ سے ہوتا ہے۔ جب دل ہی ہر احساس اور جذبے سے عاری ہو کر مردہ ہو جائے تو اس پر بیرونی حکمرانی کا نزول شروع ہو جاتا ہے۔ فرضی حکمراں پگڑیاں اٹھا کر اپنے سروں پر سجا لیتے ہیں لیکن اصل راج کوئی اور کر رہا ہوتا ہے۔"

"ہوتا ہوگا۔ کہیں نہ کہیں ایسا بھی ہوتا ہوگا۔" میں نے بے زاری کے عالم میں کہا۔ "میں ساری دنیا کا ٹھیکے دار نہیں ہوں۔ میں اپنے ملک اور قوم کی محبت میں یہاں آیا ہوں۔"

"تم احمق اور دیوانے ہو۔" ویرا ہلکا سا قہقہہ لگا کر بولی۔ "بلا وجہ یہاں مارے مارے پھر رہے ہو۔ تمہارے جن لوگوں کے دلوں میں ملک اور قوم کی محبت ہوتی ہے وہ کسی جونک کی طرح کرسی سے چمٹ کر رہ جاتے ہیں۔ ان کے آنے جانے کا کروفر بھی نرالا ہوتا ہے۔ وہ تمہاری طرح بے گھر ہو کر اجنبیوں کی طرح

دربدر مارے مارے نہیں پھرتے۔"
"تم طنز اور تشنیع کے تیر چلاتی رہو۔ اس سے میرے ارادوں پر کوئی اثر نہیں ہوگا۔" میں نے بے پروائی سے جواب دیا" یہ بدقسمتی ہے کہ ہمارے حکمران کبھی بھی ہم جیسے نہیں ہوتے لیکن میں تم کو اتنا ضرور بتادوں کہ چہروں کی تبدیلی سے قوموں کے سفر میں کوئی خاص فرق نہیں پڑتا۔ منزل پر پہنچنے میں ذرا سی دیر سویر ضرور ہوتی ہے مگر آخر کار منزل مل ہی جاتی ہے۔"
"تمہاری منزل کیا ہے؟" ویرا نے بالکل سپاٹ بلکہ بے رحمانہ انداز میں پوچھا۔
"اس وقت اسحاق گھنی کی موت اور کینوپ کی بحالی کے سوا میری کوئی اور منزل نہیں ہے۔ دیر ضرور ہورہی ہے مگر مجھے یقین ہے کہ میں اپنی منزل پالوں گا۔"

"اوہ!" ویرا بے اختیار ایک گہرا سانس لے کر بولی۔ "تمہیں ہلکے ہلکے چرکے لگانے کے چکر میں، میں یہ پوچھنا ہی بھول گئی کہ کراچی والوں سے تمہاری کیا بات ہوئی ہے؟"

"وہاں کی خبریں اعصاب شکن اور روح فرسا ہیں۔" میں نے سر جھکا کے نیچی آواز میں جواب دیا "بجلی گھر میں کھلی تخریب کاری ہوئی ہے۔ اوبائیو سے پرزے پہنچے بغیر پلانٹ دوبارہ چلایا نہیں جاسکتا، اوبائیو میں سی آئی اے اور ریکس والے ان پرزوں میں کسی بدمعاشی کا منصوبہ بنائے بیٹھے ہیں اور ہم یہاں بیٹھے جھک مار رہے ہیں۔ پتا نہیں وہاں کیا ہونے والا ہے۔"
"کیا مطلب؟" میرے جواب پر ویرا بری طرح چونک پڑی" کیا اوبائیو سے کراچی بھیجے جانے والے مشتبہ پرزے ابھی بجلی گھر کے لیے جارہے ہیں؟"
"بدقسمتی سے ایسا ہی ہے۔" میں نے پژمردہ لہجے میں کہا۔ "جینی کے دیے ہوئے کاغذات میں ریکس کے اوبائیو آفس کا پتا ضرور ہوگا۔ ہمیں دیکھنا ہوگا کہ وہ لوگ کراچی بھیجے جانے والے پرزوں میں کیسی گڑبڑ کا پروگرام بنائے بیٹھے ہیں۔"
"ہمیں اپنا دماغ تھکانے کی کوئی ضرورت نہیں۔ تم بھول رہے ہو کہ میری سہیلی جینی ریکس میں اسحاق گھنی کے بعد سب سے بڑے عہدے پر فائز ہے۔"
"مجھے اچھی طرح معلوم ہے لیکن میں تمہاری اس بدچلن سہیلی کی نظروں کی تحریر پڑھ چکا تھا۔ میرے بجائے تم یہ بھول رہی ہو کہ وہ مجھے اپنے گھر مدعو کرنے کی خواہاں ہے۔ تم نے اس سے اپنی کسی بھی ضرورت کا اظہار کیا تو وہ کوئی نامناسب مطالبہ پیش کردے گی۔"
"بکواس!" وہ سر جھٹک کر بولی" جینی تھوڑی سی اوباش ضرور ہے مگر وہ لمحاتی محرکات کے زیر اثر مردوں پر ڈورے ڈالتی ہے، ان کو اپنی جان کا روگ ہرگز نہیں بناتی۔ وہ اتنی کمزور ہوتی تو اب تک کئی بار شادیاں کرچکی ہوتی۔"

"اگر تمہارا یہ قیاس درست ہے تو وہ ہماری بھرپور مدد کرسکتی ہے۔ یہاں پہنچنے کے بعد میں اس کے بارے میں کئی بار سوچ چکا ہوں مگر زبان کھولنے کی ہمت نہیں کرسکا تھا۔"
"تم نے اس ہرجائی لڑکی کو بہت غلط سمجھا ہے۔ جب تک تم اس کے سامنے موجود تھے، وہ تمہارے ساتھ وقت گزارنے کے لیے مری جارہی تھی۔ اب تک وہ تمہیں بھول کر کسی اور کو اپنے ذہن میں بسا چکی ہوگی۔ وہ ایسا مرد ہوگا جو اس کے اشاروں پر بے چون و چرا عمل کرسکے۔" ویرا نے پورے اعتماد کے ساتھ وہی کچھ کہہ ڈالا جو اس کے ذہن میں سمایا ہوا تھا۔
"پھر اس سے رابطہ کرنے میں تاخیر نہ کرو۔ اس جیسی مجرد لڑکیاں سورج کے غروب ہونے کے ساتھ ساتھ خود بھی دھندلکوں میں اترتی چلی جاتی ہیں......"
ویرا نے ہاتھ اٹھا کر مجھے خاموش کردیا اور خود فون پر مصروف ہوگئی۔
اس تمہید کے بعد یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ وہ جینی سے بات کرنی چاہ رہی تھی۔ میں اٹھ کر ٹیلی وژن کے قریب پہنچ گیا کیونکہ اس پر خبروں کے آغاز کا سلائڈ دکھایا جارہا تھا۔
خبریں بہت بوجھل اور اندوہناک تھیں۔ عالم کے فسادات میں ضائع ہونے والی انسانی جانوں کا تخمینہ

آنڈے تک جا پہنچا تھا۔ ان میں وہ چھ افراد بھی شامل تھے جو رنگلس کی دو گاڑیوں کے ساتھ لقمۂ اجل بنے تھے۔ رنگلس کی دوسری گاڑی کا زخمی ڈرائیور بھی بعد میں زخموں کی تاب نہ لا کر چل بسا تھا۔ اس طرح اسکور کچھ یوں ہو چکا تھا کہ ان مقابلوں اور حملوں میں بلیک ڈیڈ نے اپنے چیرہ حامیوں یا حمایتیوں کی بھینٹ دینے کے بعد آرک جیل یا رنگلس کے چھ آدمیوں کا خون کر دیا تھا۔ آرک جیل جیسے نام ور موذی کے مقابلے میں بلیک ڈیڈ کی وہ کارکردگی قابل رشک تھی۔

"جاؤ، وہ کتیا کی پلی تم کو بلا رہی۔" ویرا کی زہریلی آواز نے مجھے چونکا دیا۔

اس وقت میرا ذہن ٹیلی وژن کی خبروں میں ڈوبا ہوا تھا۔ ویرا کی للکار سننے کے کئی ثانیوں بعد مجھے اندازہ ہو سکا کہ وہ مجھے جینی سے ہونے والی گفتگو کا خلاصہ سنا رہی تھی۔

"اس کے لیے میرے بجائے کتے کا کوئی پلا بھیج دو زیادہ مناسب رہے گا۔ سر پر سوار ہو کر دادا گیری سے محبت کرنے والی عورتوں کے تصور سے ہی مجھے وحشت ہوتی ہے۔"

"ایسی روکھی پھیکی باتیں کرنے کی ضرورت نہیں۔ مجھے یقین آ چکا ہے کہ ساری بد نیتی اسی کی ہے۔ وہ تم سے کچھ زیادہ ہی متاثر ہو گئی ہے اور اپنے کولمبس آفس کی سرگرمیوں کی رپورٹ دینے کے عوض تم کو اپنے گھر بلا رہی ہے۔"

"حیرت ہے کہ تمہاری کھری ٹیلی ہوتے ہوئے وہ تم سے اس قدر کھل کر ایک گھٹیا مطالبہ کر رہی ہے۔" میں نے جینی کی فرمائش پر اپنی خوشی کو دباتے ہوئے ترش لہجے میں کہا۔

"اس نے کھل کر کچھ نہیں کہا۔ یہ میرا تجزیہ ہے۔" ویرا بولی۔ "اس نے یہ بتایا ہے کہ گھر پر موجود اس کا کمپیوٹر لوکل ایریا نیٹ ورک کے ذریعے دفتر کے کمپیوٹر سے منسلک ہے۔ تم اس کے پاس پہنچ جاؤ تو وہ اسی وقت کولمبس آفس کا شیڈول چیک کر کے بتا سکتی ہے کہ اوہایو سے پرزوں کی کھیپ کب اور کیسے نیو یارک پہنچے گی۔"

"تمہاری توجہ اوہایو پر مرکوز ہے پھر یہ کولمبس کا ذکر کہاں سے نکل آیا؟"

"احمقانہ باتیں مت کرو۔" وہ برا سا منہ بنا کر بولی۔ "اوہایو ایک ریاست ہے اور کولمبس اس کا مرکزی شہر ہے۔ اس ریاست میں رنگلس کی سرگرمیاں کولمبس آفس ہی کنٹرول کرتا ہے۔ جانا ہے تو دیر مت کرو۔ جینی کے مدہوش ہونے سے پہلے اسے پکڑ لو۔"

"طبیعت تو نہیں چاہتی کہ ایسی گھٹیا لڑکی کی شکل دوبارہ دیکھوں جو اپنی سہیلیوں کے بجائے فرینڈز پر نگاہیں رکھتی ہے مگر مسئلہ گمبھیر ہے۔ اپنی غرض کے لیے جانا ہی ہوگا۔"

میرے لہجے کی بے دلی نے ویرا کو خوش کر دیا۔ وہ مربیانہ انداز میں بولی "تمہاری بات مجھے اچھی طرح یاد ہے۔ تم میرے ذاتی استعمال کی کوئی بے جان چیز نہیں ہو جسے دوسروں کو مستعار دیا جا سکے۔ تمہارے جذبات میرے لیے قابل قدر ہیں لیکن اس وقت مجبوری ہے۔ ذرا سی دیر کے لیے جینی سے اپنی نفرت کو دبا کر تم تیزی سے پیش رفت کر سکتے ہو۔"

وہ جس نفرت کا ذکر کر رہی تھی اس کا سرے سے کہیں وجود ہی نہیں تھا۔ قدرت نے جینی کو نیا فن کے ساتھ ایسے حسن اور سراپا سے نوازا تھا کہ وہ جس کی طرف نظر بھر کر دیکھ لے وہ اسے آسانی سے نہیں بھول سکتا تھا اور پھر اس نے مجھ سے تو کافی دیر تک بڑے دلربایانہ انداز میں گفتگو کی تھی۔ اگر آرک جیل کباب میں ہڈی کی طرح اچانک اس کے دفتر میں نہ آ دھمکا ہوتا تو جینی اسی وقت بہت کچھ طے کرنے کے موڈ میں نظر آ رہی تھی۔

"ابھی تم نے جینی کی مدہوشی کا ذکر کیا تھا۔" میں نے ویرا کو یاد دلایا۔ "اگر اس نے نشے میں بہک کر میرے ساتھ دست درازی کی کوئی کوشش کی تو میں اس کے دماغ پر چھائی ہوئی کہر جھاڑنے میں ذرا بھی دیر نہیں لگاؤں گا۔ بعد میں تم مجھ سے کوئی شکوہ مت کرنا۔"

"تم اس کا سر بھی پھاڑ دو گے تو میں تم سے کوئی شکوہ نہیں کروں گی۔" میری ان باتوں سے ویرا کو سکون مل

رہا تھا اور اس کا اعتماد مستحکم ہوتا جا رہا تھا "بس یہ دھیان رکھنا کہ مطلوبہ معلومات حاصل ہونے تک تمہیں اس کی ناز برداری کرنی ہوگی۔"

"اس کی تم پروا نہ کرو۔ میں آڑے وقت میں اپنا کام نکالنا جانتا ہوں۔"

ویرا کے پاس جینی کا پتا موجود تھا۔ اس نے وہ پتا ایک رقعے پر نقل کر کے میرے حوالے کیا اور ایک مرتبہ پھر فون کی طرف متوجہ ہوگئی۔

ویرا نے جینی کو میری آمد کی اطلاع دے کر فون بند کیا تو میں روانگی کے لیے تیار تھا۔

"ایسی ٹیکسی پکڑنا جسے کوئی مقامی کالا یا گورا چلا رہا ہو۔"

نکلنے سے پہلے ویرا نے مجھے مشورہ دیا "وہ کسی زحمت کے بغیر تمہیں جینی کے دروازے پر پہنچا دے گا۔ ٹیکسیاں دوڑانے والے تارکین وطن بس مین ہٹن کے بادشاہ ہوتے ہیں۔ یہاں سے نکلتے ہی بھٹکنا شروع کر دیتے ہیں۔"

میں نے کسی مقصد کے بغیر ویرا کو آنکھ ماری اور کمرے سے نکل گیا۔

میں ہوٹل سے باہر نکلا تو ایک معمر یورپی جوڑا ٹیکسی سے اتر رہا تھا۔ ڈرائیور اپنی گندمی رنگت کی وجہ سے ایشیائی نظر آرہا تھا۔ ویرا کی ہدایت کے مطابق مجھے اس کو نظر انداز کر دینا چاہیے تھا مگر جینی کے گھر کی طرف سفر کے پہلے ہی مرحلے پر میں نے ویرا کے مشورے سے انحراف کا فیصلہ کر لیا۔

"تم کوئنز کے علاقے سے واقف ہو؟" ٹیکسی خالی ہونے کے بعد میں نے کھڑکی پر جھک کر ڈرائیور سے انگریزی میں سوال کیا تو مجھے محسوس ہوا کہ پچھلے چند ہی دنوں میں میرا انگریزی لب ولہجہ غیر ارادی طور پر بگڑ کر امریکی ہو چکا تھا۔

"سر جی، پورا نیویارک اور نیوجرسی میرا دیکھا بھالا ہے۔" ڈرائیور نے فخریہ مسکراہٹ اور پورے اعتماد کے ساتھ اردو میں جواب دیا "ہارلم کے علاوہ جہاں کہو گے پہنچا دوں گا۔"

میں نے دروازہ کھول کر اس کے برابر والی نشست پر بیٹھتے ہوئے پوچھا "کیوں، ہارلم کیوں نہیں جاؤ گے؟"

"کالے مار مار کر بھرکس نکال دیں گے۔" وہ ٹیکسی کو ایک جھٹکے سے آگے بڑھاتے ہوئے بے فکری سے بولا "شاید تم ٹیلی وژن یا اخبار نہیں دیکھتے۔ کل سے وہاں دو بدمعاشوں میں زبردست مقابلہ ہو رہا ہے۔ اتنے آدمی اپنی جانوں سے ہاتھ دھو چکے ہیں۔"

میرے لیے وہ پسندیدہ موضوع تھا۔ میں نے اسے اکسانے کی نیت سے کہا "بدمعاشوں میں مقابلہ؟ میں نے تو سنا ہے کہ وہاں کسی کے قتل پر بلوے ہو رہے ہیں!"

"یہ سب بہانے ہیں۔ رنگس والوں سے ہارلم کے کسی داوا گیر کا پھڈا ہو گیا ہے اور یہ ساری خون ریزی اسی وجہ سے ہو رہی ہے۔ یہ بات پورے شہر میں پھیل چکی ہے مگر اخبار والے اسے چھاپنے کی ہمت نہیں کر سکتے۔ ان بے چاروں کی اپنی مجبوریاں ہوتی ہیں۔ آج سچ چھاپ دیں گے کل ان کے دفتر میں کوئی بم پھٹ پڑے گا۔"

اس کے لب ولہجے میں پنجابی رنگ محسوس کرتے ہوئے میں نے پوچھا "بہت کھل کر باتیں کرتے ہو۔ کہاں کے رہنے والے ہو؟"

وہ بے ساختہ ہنس پڑا "دوست کہتے ہیں کہ میں پکا کالا ہو رہا ہوں۔ وہیں پیدا ہوا، روزی یہاں کما رہا ہوں لیکن آرزو یہ ہے کہ آخر میں مٹی داتا کی نگری کی ملے۔ آپ کہاں سے آئے ہو؟"

"گھر سے آیا ہوں۔ تمہارا اندازہ اور تجربہ کیا کہتا ہے؟"

میں نے بات اسی پر ڈال دی۔

"وہ جو تم نے پہلے پوچھا تھا نا، کوئنز کے بارے میں۔ میں اسی وقت سمجھ گیا تھا کہ تم کراچی والے ہو۔" وہ ہنس کر بے پروائی سے بولا "کراچی والے بہت ہوشیار بلکہ چالاک ہوتے ہیں۔ ہر کام دیکھ بھال کر اور بہت احتیاط سے کرتے ہیں۔ اپنے پنڈی والے بھائی تو یہاں آکر شروع سے آخر تک اس طرح ڈرے سہمے رہتے

پتا جیسے ویزے کے بغیر آئے ہوں۔ گرہ کا مال خرچ کر کے گوروں سے دبنے والے ایسے لوگوں پر مجھے بہت غصہ آتا ہے۔ وہ ہمارے جیسے نڑوں کا نام بھی خراب کرتے ہیں۔"

"اپنے ہم وطنوں سے خاصے مایوس اور بددل نظر آتے ہو۔" میں نے کہا۔

"یہ نہ کہو۔" وہ اپنی نشست میں پہلو بدل کر بولا۔ "یہاں اپنا نام اونچا ہے۔ ابھی کچھ دن پہلے یہاں کے سارے اخباروں میں بڑے بڑے اشتہار چھپے تھے۔ ویٹی نام کا کوئی پاکستانی جیالا ہے جس کو پکڑنے کے لیے ملین ڈالر کا انعام اور جانے کیا الا بلا تھا۔ وہ کوئی آفت چیز ہوگا ورنہ یہ سالے امریکی کسی کی پروا نہیں کرتے۔ کوئی کچھ بھی کہتا اور کرتا رہے، یہ اپنے کام سے کام رکھتے ہیں اور اسے پورا کر کے ہی دم لیتے ہیں۔"

"اگر میں یہ کہوں کہ میں ویٹی ہوں؟" نہ جانے فخر و غرور کی ایک طاقت ور انسانی لہر مجھ سے کیوں وہ بے ساختہ فقرہ کہلوا گئی۔

اس نے اسٹیئرنگ پر ہاتھ مار کر زور سے ایک قہقہہ لگایا اور کہا" کہہ کر دیکھو...... میں تمہیں کوئنز کے بجائے پاگل خانے پہنچا دوں گا۔ ایسے بے ہودہ مذاق کی سزا دینے کے لیے میں اپنے کرائے کی پروا بھی نہیں کروں گا۔"

"ٹیکسی کب سے چلا رہے ہو؟" جذباتی غلبے سے بچنے کے لیے میں نے یکایک موضوع بدل دیا۔

"تین برس سے۔" اس نے کسی تامل کے بغیر جواب دیا۔ "میں انجینئرنگ یونیورسٹی کا گریجویٹ ہوں۔ دن میں سول انجینئر ہوتا ہوں، شام میں ٹیکسی چلاتا ہوں تاکہ اپنی سات بہنوں کے لیے جلد از جلد کوئی بندوبست کر سکوں۔ وقت گزر گیا تو پھر وہ اپنے اپنے گھروں کو سدھارنے کے بجائے اماں کے گھر میں بیٹھی آپس میں لڑتی رہیں گی۔"

"اور تم؟" بے ساختہ میری زبان سے ایک جارحانہ سوال آزاد ہو گیا۔

وہ ہنسا اور بولا" جب تک یہاں ہوں کوئی مسئلہ نہیں ہے۔ بیوی نہ سہی، ہر روز نئی بے بی مل جاتی ہے۔ رات سکھ چین سے گزر جاتی ہے۔ بہنوں کے گھر آباد ہو جائیں تو میں بھی کچھ سوچوں گا۔" اس کا لہجہ سرسری تھا مگر اس کے اندر کا کرب مجھ سے پوشیدہ نہ رہ سکا۔

تھوڑی دیر کے لیے ہم دونوں ہی خاموش ہو گئے۔

"اب ہم مین ہٹن کو مشرق سے ملانے والی کوئنز مڈ ٹاؤن ٹنل میں داخل ہونے جا رہے ہیں جو دریائے مشرق میں سے گزرتی ہے۔" ٹیکسی ڈرائیور نے سکوت توڑتے ہوئے مجھے آگاہ کیا۔

اس زیرِ آب سرنگ سے گزر کر ہم کوئنز کے علاقے میں داخل ہوئے اور چند منٹ بعد ہی ایک صاف ستھرے رہائشی علاقے کے ایک خوب صورت مکان کے سامنے ٹیکسی روک دی۔ اس گھر کے چوبی گیٹ سے ملحق ستون پر ایل۔ برنارڈ کے نام کی چمکتی ہوئی تختی آویزاں تھی۔

ڈرائیور کو کرایہ ادا کرتے ہوئے میں یہ سوچ رہا تھا کہ ہماری دقیانوسی معاشرتی اقدار نے بہت سے لوگوں پر روزی کمانے کے متعدد راستے بند کیے ہوئے ہیں۔ وہاں پیشوں کو اعلیٰ اور ادنیٰ درجوں میں بانٹ دیا گیا ہے جس کی وجہ سے معمولی کام کرنے والوں کو کبھی بھی عزت کی نظر سے نہیں دیکھا جاتا بلکہ ان پیشوں کو لوگوں کی تحقیر کا وسیلہ بنایا جاتا ہے۔

امریکا میں وہ شخص اپنی معاشی ضرورت پوری کرنے کے لیے انجینئرنگ کی پیشہ ورانہ ملازمت کے ساتھ پوری ذہنی آزادی اور بے فکری سے ٹیکسی بھی چلا رہا تھا۔ اس کام میں وہ کسی کو جواب دہ نہیں تھا۔ اپنی ملازمت آپ ہی کر رہا تھا، کوئی اسے یہ طعنہ دینے والا نہیں تھا کہ وہ ایک اعلیٰ پیشے سے وابستہ ہونے کے باوجود ٹیکسی چلانے کا گھٹیا کام کر رہا ہے۔ یہی کام وہ اپنے ملک میں شروع کر دیتا تو ملنے جلنے والے اور قرابت دار طنز و تضحیک سے اس کی زندگی اجیرن بنا دیتے۔

اسے رخصت کر کے میں نے مس برنارڈ کے دروازے پر لگی ہوئی گھنٹی بجائی اور چند ثانیوں بعد ہی وہ

دروازے پر آ پہنچی۔ مجھے دیکھ کر اس کی آنکھیں مسرت سے چمک اٹھیں اور اس نے بہت گرم جوشی سے مجھے اندر بلایا۔

جینی کا گھر مختصر اور خوب صورت تھا۔ وہ وہاں اکیلی رہتی تھی۔ بعد میں اس نے مجھے بتایا کہ کام سے چھٹی والے دن وہ اگلے ہفتے کے لیے اپنی مرضی کے کھانے تیار کر کے ڈیپ فریزر میں محفوظ کر دیتی ہے۔ گھر کی صفائی اور برتن، کپڑے وغیرہ دھونے کا کام ایک ہاؤس ہیلپر انجام دیا کرتی تھی جو جینی کے دفتر جانے کے بعد چند گھنٹوں کے لیے آتی تھی اور کام سے فارغ ہو کر دوبارہ گھر مقفل کر کے چلی جاتی تھی۔ گھر میں آمد و رفت کے لیے جینی نے اسے فاضل چابی دی ہوئی تھی۔

جینی مجھے ڈرائنگ روم اور پھر ایک راہداری سے گزار کر اپنی اسٹڈی میں لے گئی جہاں ایک دیوار گیر شیلف پر کمپیوٹر کے لوازم رکھے ہوئے تھے۔ ویڈیو اسکرین آن تھی اور میز نما شیلف کے ایک سرے پر کسی شفاف سیال کا گلاس رکھا ہوا تھا۔

''تم کیا پیتے ہو؟'' جینی نے بیٹھنے سے پہلے ایک دل آویز مسکراہٹ کے ساتھ پوچھا ''میں اس وقت جن پی رہی ہوں اور عام طور پر یہی پسند کرتی ہوں۔''

''میں صرف کوکا کولا پیتا ہوں۔'' میں نے پوری سنجیدگی سے کہا اور اس کی دعوت کا انتظار کیے بغیر ایک صوفے پر بیٹھ گیا ''کوک نہ ملے تو سادہ پانی پر گزارہ کرتا ہوں۔''

''یہ ہو ہی نہیں سکتا۔ روزی شراب نوشی کو مردانگی کی شان سمجھتی ہے۔ اگر تم اس قدر پارسا ہوتے تو وہ تم سے ہرگز دوستی نہ کرتی۔'' یہ کہتے ہوئے وہ مجھ سے لگ کر اسی صوفے کے سرے پر بے تکلفی سے بیٹھ گئی۔

''تو کیا تم بھی شراب نہ پینے کو پارسائی سمجھتی ہو؟'' میں نے حیرت سے پوچھا۔

''یہ ایک آفاقی اصول سا بنا ہوا ہے۔'' وہ اپنی گھنی پلکیں جھپکا کے معصومیت سے بولی ''دنیا کا کوئی بھی مذہب شراب نوشی کی تلقین نہیں کرتا مگر پھر بھی مذہب کے لوگ اس سے شوق کرتے ہیں۔''

''پھر جو چاہو لے آؤ۔ میں بھی تمہارا ساتھ دے دوں گا۔'' بات مذہب کی آ گئی تھی۔ میں نے اس کے ٹیڑھے ترچھے سوالوں سے بچنے کے لیے جھٹ ہتھیار ڈال دیے۔

وہ گئی اور جن کی زیر استعمال بوتل کے ساتھ ٹانک واٹر اور دوسرا گلاس بھی لے آئی۔ اس نے کمپیوٹر کے سامنے بیٹھنے کے بجائے وہاں سے اپنا گلاس اٹھا لیا تھا۔

''شاید تم کمپیوٹر پر روزی کا ہی کام کر رہی تھیں۔'' میں نے دیر سے اسے یاد دلایا۔

''اس کا کام میں نے چند منٹ میں ختم کر لیا تھا مگر ایک بات مجھے دو روز سے الجھن میں مبتلا کر رہی ہے۔'' وہ غور سے میری طرف دیکھتے ہوئے بولی۔

میں نے بے چینی سے پہلو بدل کر اپنے اور اس کے درمیان کچھ فاصلہ پیدا کرتے ہوئے کہا ''اگر اس الجھن کا تعلق میری ذات سے ہے تو میں اسے دور کر سکتا ہوں۔''

''ساری الجھن ہی تمہاری وجہ سے ہے۔'' اس کے ہونٹوں پر میٹھی مسکراہٹ پھیل گئی۔

''میری وجہ سے؟ یہ میری تم سے دوسری ملاقات ہے اور ابھی تک میں نے تم سے کوئی ایسی بات نہیں کی جس سے الجھن پیدا ہونے کا اندیشہ ہو۔''

''ایمانداری سے اپنا اصل نام بتا دو۔ تمہارا نام داماداران نہیں ہو سکتا۔''

''پھر جو تم چاہو تجویز کر دو۔ میں تمہاری خوشنودی کے لیے وہی بن جاؤں گا۔'' میں نے پورے خلوص سے اسے پیش کش...... کر ڈالی۔

''میں روزی کو بہت اچھی طرح جانتی ہوں۔ وہ آج کل پاکستان کے معاملات میں گہری دلچسپی لے رہی ہے۔ وہ......'' وہ میرے چہرے سے ایک پل کے لیے بھی نظریں ہٹائے بغیر بول رہی تھی مگر میں نے اس کی بات درمیان سے اچک لی۔

''اپنے دفتر میں تم روزی کے ساتھ کسی دیرا کا ذکر کر رہی تھیں۔ اب روزی کو اس کا عاشق بتا رہی ہو۔ کہیں یہ شخص تمہارے تخیل کی پیداوار تو نہیں ہے؟''

"مجھے رہ رہ کر شبہ ہو رہا ہے کہ تم ہی ڈیزی ہو۔" وہ میرے اعتراض کو یکسر نظر انداز کر کے بولی۔

"اس میں میرا کیا قصور ہے؟" میں نے شانے اچکا کے بے پروائی سے کہا۔ "اس بارے میں تم کھل کر روزی سے بات کیوں نہیں کر لیتیں؟"

"وہ پرلے درجے کی مکار لڑکی ہے۔ اگر تم نے اس کے مشورے سے یہ سوانگ رچایا ہے تو وہ مر کر بھی اصل بات کا اعتراف نہیں کرے گی۔ اس سے میں بات کر چکی ہوں۔ وہ کہتی ہے کہ ڈیزی کو وہ پاکستان میں چھوڑ کر آئی ہے۔"

"وہ تمہاری گہری سہیلی ہے۔" میں نے گلاس سے پہلا گھونٹ لے کر کہا۔ "تمہیں اس کی بات کا اعتبار کرنا چاہیے۔ اچھے دوست ایک دوسرے کے کھوج میں نہیں رہتے۔ آپس کی مجبوریوں کو نظر انداز کرتے رہتے ہیں۔ تم کو اس بارے میں زیادہ نہیں سوچنا چاہیے۔"

"میں بھی تو جاننا چاہتی ہوں کہ تم کس مجبوری کے تحت ڈیزی سے رداما وان یا رمضان بنے ہوئے ہو۔" اس نے فوراً ہی میری بات پکڑ لی۔

"میری کوئی مجبوری نہیں ہے۔ میں صرف رمضان ہوں۔" میں نے بے ساختہ ہنسی کے ساتھ کہا۔

"روزی میری ایسی سہیلی ہے کہ اس کے لیے میں بڑے سے بڑے انعام کی بھی پروا نہیں کروں گی۔ تم یقین کرو کہ حقیقت معلوم ہو جائے تب بھی میں تمہاری مخبری نہیں کروں گی۔"

"اب تم گھما پھرا کر اسے وریا قرار دینے کی کوشش کر رہی ہو!"

"تم زبان سے جو چاہو کہتے رہو، دل میں سب کچھ سمجھ رہے ہو۔ شاید تم نہ مانو مگر اس سرزمین پر میں تمہاری دشمن نہیں بہترین دوست ہوں۔"

میں نے سیلوٹ کے انداز میں اپنا بایاں ہاتھ پیشانی تک لے جا کر کہا۔ "روزی نے تمہارے بہت گن گائے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ میں اس وقت تمہارے گھر میں موجود ہوں۔ اگر مجھے ڈیزی کہنے سے تمہیں کوئی تسکین ملتی ہے تو مجھے کوئی اعتراض نہیں۔ میں تمہیں خوش دیکھنا چاہتا ہوں۔"

اس نے سرک کر ہم دونوں کا درمیانی فاصلہ دوبارہ صفر کر دیا اور میرے بازو پر چٹکی لیتے ہوئے بولی۔ "جب میں اسے روزی کہہ رہی ہوں تو تمہیں ڈیزی کیسے کہہ سکتی ہوں۔ مجھے صرف حقیقت جاننے کا تجسس ہے اور وہ میں جان کر رہوں گی۔ میں ابھی فون کر کے روزی کو بتاؤں گی کہ تم نے میرے سامنے سچ بولنے کا فیصلہ کر لیا ہے تو وہ تلملا اٹھے گی اور سچ کھل جائے گا۔"

"میری طرف مزید سمٹنے کی گنجائش نہیں ہے۔ کیا یہ بہتر نہ ہوگا کہ ہم ایک دوسرے سے الگ ہو کر آرام سے بیٹھیں؟" میں نے بہت ملائمت اور سنجیدگی سے کہا۔

"کیوں؟ کیا میرے بدن کی مہک تمہیں ناگوار گزر رہی ہے؟" اس نے شوخی سے پوچھا۔

"اس مہک اور تپش سے میرا دوران خون تیز ہو رہا ہے۔ میں اس میں ذرا سا اضافہ چاہتا ہوں تاکہ جن کے ایک دو پیگ پینے کی گنجائش رہے۔"

جینی نے کھل کر ایک مترنم قہقہہ لگایا اور میری ٹانگ پر ہاتھ مار کر بولی۔ "تم جو بھی ہو، خاصے مزے دار آدمی ہو۔ مجھے خوشی ہے کہ ٹال مٹول کے باوجود آج تمہیں یہاں آنا پڑا ہے۔ ہماری یہ شام خاصی خوشگوار اور یادگار ثابت ہوگی۔"

اس کے تیور خطرناک تھے۔ میں نے صورت حال خراب ہونے سے پہلے اسے یاد دلایا کہ وہ روزی کا دیا ہوا کام مکمل کر چکی تھی تو اس کا نتیجہ میرے حوالے کر دے۔

"روزی سے میں نے بھی کہا تھا کہ تم آؤ گے تو تمہارے ساتھ مل کر کمپیوٹر پر محنت کروں گی۔ یہ تمہیں بلانے کا بہانہ تھا ورنہ سب کچھ چند منٹ میں اسکرین پر آ جائے گا۔"

اس کے ساتھ میں نے بھی اپنی جگہ چھوڑ دی۔ وہ کمپیوٹر کے سامنے جا بیٹھی، میں بھی ایک کرسی کھینچ کر اس کے ساتھ بیٹھ گیا۔

جینی کی انگلیاں مہارت اور تیزی کے ساتھ کمپیوٹر کے کی بورڈ سے کھیلنے لگیں۔ پہلے سے آن کیے ہوئے

اسکرین پر لہراتی ہوئی رنگا رنگ کہکشاں معدوم ہو گئی۔ اسکرین پر وقفے وقفے سے نمودار ہونے والی ہدایات کے مطابق جینی رک رک کر اپنا کام کرتی رہی اور آخرکار اسکرین پر رنکس انکارپوریٹڈ کے عنوان سے ایک بڑی فائل کھل گئی۔

اس فائل میں حروف تہجی کی ترتیب سے رنکس کے ذیلی شعبوں کے بارے میں الگ الگ ذیلی فائلیں موجود تھیں۔ جینی نے آپریشن والی فائل کا انتخاب کیا اور فوراً ہی کمانڈز دیتی ہوئی رنکس کے کولمبس سینٹر تک پہنچ گئی۔ اس وقت اسکرین پر اس سینٹر سے آنے اور جانے والے سامان کی تفصیلات نمایاں ہو چکی تھیں۔ میرے لیے جینی کی وہ مشق دلچسپ ثابت ہو رہی تھی۔

مقامی اور بین الاقوامی نقل و حمل کی ذیل میں جینی انٹرویل رینڈ نامی فرم کی کارگو بکنگ پر رک گئی اور میز پر پڑا ہوا پیڈ میری طرف سرکا دیا۔

"چاہو تو اپنی مطلوبہ معلومات کاغذ پر نوٹ کرتے جاؤ۔" اس نے کہا اور میں نے قلم سنبھال لیا۔

انٹرویل رینڈ نے دو ٹن وزنی مشینی آلات اور برقی پرزوں پر مشتمل تین چوبی کریٹ کراچی بھیجے جانے کے لیے رنکس والوں کے پاس بک کرائے تھے۔ رنکس والوں کی اتھاکس نمبر بند گاڑی وہ پیٹیاں لے کر اگلے روز علی الصباح کولمبس سے روانہ ہوئی تھی۔

جینی نے کوئی کی دبا کر نیا صفحہ کھولا تو اس گاڑی کا روٹ سامنے آ گیا۔ کولمبس سے نکلنے کے بعد پٹس برگ سے مزید سامان اٹھاتی ہوئی فلاڈلفیا کے راستے دوپہر تک نیویارک پہنچی تھی جہاں وہ سامان ایک گودام میں اتار دیا جاتا تھا۔

جینی کے لیے حیران کن بات یہ تھی کہ وہ رنکس کا گودام نہیں تھا۔ برآمدی سامان کی محفوظ پیکنگ، فارورڈنگ اور دستاویزات کی تیاری کے لیے نیویارک میں رنکس کا باقاعدہ مال خانہ اور عملہ موجود تھا مگر وہ تینوں کریٹ نیویارک سے پہلے نیوجرسی کے ایک نئے گودام یا ٹھکانے پر اتارے جانے تھے۔ گاڑی کو پٹس برگ سے اٹھایا ہوا سامان نیویارک پہنچانا تھا۔

نیوجرسی کا وہ گودام نیا تھا اس لیے ریکارڈ میں اس کا پتا بھی درج تھا جو میں نے لکھ لیا۔ دو روز بعد وہ سامان اس گودام سے براہ راست ایک فلائٹ پر بھیجا جاتا اور طیارے کے راستے کراچی کے لیے روانہ ہو جاتا۔

شیڈول میں اس متوقع پرواز کا نمبر اور اس کے کراچی پہنچنے کا وقت تک موجود تھا۔

اس پوری تفصیل سے یہ ظاہر ہو رہا تھا کہ چدری ناتھ کی دی ہوئی اطلاع بہت معتبر تھی لیکن سامان میں کی جانے والی گڑبڑ کا سراغ لگانے کے لیے ہمیں کولمبس کی طرف دوڑ لگانے کی ضرورت نہیں تھی۔ جو کچھ بھی ہونا تھا، نیوجرسی کے اس مشتبہ گودام میں ہونا تھا جو جینی کے لیے بھی نیا تھا۔ وہ بندوبست غالباً رنکس کے عام ملازمین کو مجوزہ تخریب کاری سے الگ تھلگ رکھنے کے لیے کیا گیا تھا۔

"تم چاہتیں تو اسی کمپیوٹر سے متعلقہ معلومات کے پرنٹ آؤٹ بھی نکال سکتی تھیں۔" جینی کے کمپیوٹر بند کر دینے کے بعد میں نے دبے لہجے میں کہا۔

"میں اپنے لیے کوئی غیر ضروری خطرہ مول نہیں لینا چاہتی۔ کراچی میں اٹامک انرجی کمیشن کا نام سامنے آتے ہی مجھے اندازہ ہو گیا تھا کہ یہ کوئی گرما گرم اور خطرناک معاملہ ہو سکتا ہے جس میں ٹانگ اڑا کر میں اپنی شامت کو دعوت دوں گی۔"

"پورا پروگرام کھنگال کر تم ٹانگ تڑوا ہی بیٹھی ہو۔ کسی کو کیا پتا چلے گا کہ تم نے پرزوں کی کھیپ کے بارے میں کچھ دیکھا یا چھاپا ہے۔"

"میں اپنے سافٹ ویئر کو بہتر جانتی ہوں۔" وہ مسکرا کے بولی "اس میں دیکھنے اور چھاپنے میں زمین آسمان کا فرق ہے۔ دیکھ بھال کہیں ریکارڈ نہیں ہوتی لیکن پرنٹنگ کی پوری تفصیلات خود بخود ریکارڈ ہو جاتی ہیں۔ اگر کسی کو پتا چلتا کہ میں نے ان مخصوص صفحات کے پرنٹ آؤٹ نکالے ہیں تو میرے لیے جواب دہی مشکل ہو جاتی۔ تم لوگ جانتے ہی ہو کہ وہ کس قدر سفاک اور مجرمانہ ذہنیت کا مالک ہے۔ میں غیر ضروری طور پر اس سے ٹکر نہیں لے سکتی۔"

"اس کے ساتھ کام کرنے کے باوجود تم میں ذرا بھی حوصلہ پیدا نہیں ہوسکا۔"

"میں پروفیشنل ہوں اور رقص کے لیے صرف پیشہ ورانہ خدمات انجام دیتی ہوں۔ آتزک کے جرائم میں میرا کوئی حصہ نہیں ہے۔ میں بلاوجہ اس کی مخاصمت کیوں مول لوں؟"

وہ کسی خطرے میں پڑے بغیر مجھے مطلوبہ معلومات فراہم کرچکی تھی اس لیے میں نے وہ بات وہیں ختم کرتے ہوئے، فوری خیال کے تحت پوچھا" ہیلن رائے کا کیا حال ہے؟"

جینی افسردگی سے سر ہلاتے ہوئے بولی" اس پاگل اور جذباتی لڑکی نے اپنی زندگی تباہ کرلی ہے۔ کسی نے اسے فون کرکے پہلے ہی ہارلم کے فسادات میں رقص کے کردار کے بارے میں بتادیا تھا۔ پہلے اس نے دفتر میں مجھ سمیت ہر ایک کو وہ کہانی سنائی پھر اخبارات میں بھی جا پہنچی اور آج ہی وہ بے چاری سب کے لیے عبرت کا نمونہ بن چکی ہے۔"

"تو کیا اسے مار ڈالا گیا؟" میں نے بے ساختہ پوچھا۔

"مرجاتی تو شاید اس کے حق میں زیادہ بہتر ہوتا۔ کسی نے اس کے فلیٹ میں گھس کر اس کے ساتھ ایسی زیادتی کی ہے کہ اس کا دماغ الٹ چکا ہے اور وہ دماغی اسپتال پہنچائی جاچکی ہے۔ اس کے انجام نے ہمارے دفتر میں کئی لوگوں کو خوف زدہ کردیا ہے۔"

مختصر سی مدت میں ہیلن رائے کے اس انجام نے میرا دل بوجھل کردیا۔ عام امریکیوں کے برعکس اس نے شاید اپنے قول و فعل کے بارے میں کوئی دعویٰ نہ کیا ہو لیکن وہ صحیح معنوں میں ایک بے باک، صاف گو اور باضمیر لڑکی تھی۔

اپنے اصولوں پر سمجھوتا نہ کرکے اس نے اپنی ملازمت کی پروا کی اور نہ کسی سے خوف زدہ ہوئی۔ وہ بالکل یک و تنہا شہر کے بھیڑیوں کو بے نقاب کرنے نکل کھڑی ہوئی اور یہ بھول گئی کہ وہ خونی بھیڑیے پیچھے سے وار کرکے اس کی چادر کے چیتھڑے بھی اڑا سکتے ہیں۔

جن کا پہلا گلاس ختم کرکے جینی مجھے اپنی خواب گاہ میں لے گئی۔ وہ کمرا بہت صاف ستھرا اور پرتعیش تھا۔ وہاں کی آرائش سے جینی کی فراخ ولانہ رجحانات کی بھرپور عکاسی ہورہی تھی۔ اس کمرے کو بنانے اور سجانے میں جینی نے دل کھول کر پیسہ خرچ کیا تھا۔

"بہت خوب صورت۔" میں نے ایک جگہ رک کر کمرے کا بھرپور جائزہ لیتے ہوئے توصیفی لہجے میں کہا "تم جیسی لڑکی کے لیے اس سے کم کا تصور بھی نہیں کیا جاسکتا۔"

"اپنے لیے یہ سب حاصل کرکے مجھے بھی خوشی ہوتی ہے۔" اس نے مجھے ایک گوشے میں پڑے ہوئے چرمی صوفے پر بٹھاتے ہوئے کہا" میں ہمیشہ سے ایسے کمروں میں نہیں رہی۔ میں نے نیویارک کے کئی ٹھٹھرا دینے والے جاڑے رات رات بھر گتے کے ڈبو میں دبک کر گزارے ہیں۔ میں نے وقت کی بڑی بے رحمانہ مار سہی ہے مگر اس کے سامنے ہتھیار نہیں ڈالے....."

"ایسے حالات میں پرورش پانے والے اپنی زندگی میں بہت کم کامیاب ہوتے ہیں۔" میں نے متاثر ہوکر کہا۔ "روزی بتا رہی تھی کہ تم دونوں نے کافی وقت ایک ساتھ گزارا ہے۔ شاید برے دن تم نے اپنے بچپن میں جھیلے ہوں گے۔"

وہ میرا اشارہ سمجھ گئی اور اثبات میں سر ہلاتے ہوئے بولی" لڑکپن اور جوانی کی سرحد پر کئی شکاری مجھے سر چھپانے کی جگہ دینے پر تلے ہوئے تھے مگر میں نے اپنی راہ چن لی تھی۔ سان فرانسسکو میں رہ کر میں نے کافی رقم جمع کی اور پھر تعلیم کا سلسلہ شروع کردیا۔ گریجویشن کرکے نیویارک آئی تو روزی سے دوستی ہوئی اور اس کی اعانت سے میں نے ایم بی اے میں داخلہ لے لیا۔"

"سان فرانسسکو میں تم کیا کرتی تھیں؟" میں نے روا روی میں سوال کر ڈالا۔

لمحہ بھر کے لیے اس نے مجھے گھورا جیسے اندازہ لگانا چاہ رہی ہو کہ میں کس حد تک سنجیدہ تھا۔ میری نیک نیتی کا

انداز لگا کر وہ بولی "سان فرانسسکو ہم جنس پرستوں کی جنت ہے۔ میں وہاں اسی دھارے میں شامل ہو گئی۔ مردوں کی خود غرضی سے محفوظ رہ کر جلد از جلد خوش حال ہونے کا وہ آسان راستہ تھا جسے میں نے شوق یا مرضی سے نہیں بلکہ حالات کے جبر کی وجہ سے اپنایا تھا۔"

موضوع کی تلخی کو بھلانے کے لیے اس نے دوسرے گلاس میں سے ایک لمبا گھونٹ لیا تو میں اس سے ایک اور چبھتا ہوا سوال پوچھے بغیر نہ رہ سکا "کیا تمہیں کبھی ماں باپ کا سایہ میسر نہیں رہا؟"

"باپ شرابی اور جواری تھا۔ ماں اپنے ایک آشنا کے ساتھ کہیں بھاگ گئی۔ میں گھر اور اسکول کو بھول کر سڑکوں پر آ گئی اور قصہ ختم۔" اس نے ہاتھ جھاڑ کر بات ختم کر دی۔

للی برناڈ کسی بھی معاشرے میں انسانی عزم و حوصلے کی کامیابی کی ایک ایسی مثال تھی جس پر کوئی مقالہ بھی لکھا جا سکتا تھا لیکن اس نے ہر بات بہت اختصار کے ساتھ سمیٹی تھی۔ اس کی کہانی میں بس ایک ہی کمزور لمحہ تھا جب اس نے غربت و تنہائی سے مغلوب ہو کر نیو یارک سے سان فرانسسکو جانے کا فیصلہ کیا تھا۔

اس وقت تک میں جینی کو نیو یارک کی ایک رنگین مزاج اور اوباش طبیعت لڑکی سمجھ رہا تھا جو اچھے منصب پر فائز ہونے کے باوجود پروقار زندگی گزارنے کے تصور سے نالاں تھی۔ اس کی زندگی کے جستہ جستہ واقعات سننے کے بعد میری نگاہوں میں اس کا مقام ذرا بلند ہو گیا۔

ایک خاص بات یہ تھی کہ میرے پہنچنے کے بعد اس کے فون کی گھنٹی بجی تھی نہ اس نے کسی کو فون کیا تھا۔ اس کا مطلب یہ تھا کہ اس سے ملنے جلنے والوں کا حلقہ مختصر اور محدود تھا یا شاید وہ بھی ماضی کی ویرا کی طرح شکار کو زیر کر کے بھول جانے کی عادی تھی۔

میں جس مقصد کے لیے وہاں آیا تھا وہ پورا ہو چکا تھا۔ میں نے کئی بار اٹھنے کا ارادہ کیا لیکن جینی نے ہر بار [illegible] کر والہانہ انداز میں مجھے روک لیا۔

ویرا کے ساتھ شب و روز کی یکسانیت سے فرار حاصل کر کے مجھے خود بھی جینی کے ساتھ دنیا جہان کی باتیں کرنے میں لطف آ رہا تھا لیکن مشکل یہ تھی کہ معدے میں گورڈن ڈرائی جن کی بڑھتی ہوئی مقدار کے ساتھ اس کے ذہن پر رومان کا بھوت طاری ہوتا جا رہا تھا۔ کھانے وغیرہ کا دور تک کوئی ذکر نہیں تھا۔ مجھے ڈر تھا کہ اگلا کوئی بھی گلاس اسے کیف و سرور کی ایسی دنیا میں پہنچا دے گا جہاں وہ میرے گلے کا ہار بن کر رہ جائے گی اور میں بے بس ہو کر رہ جاؤں گا۔

پانی کی بوتل لینے کے بہانے میں اس کے باورچی خانے میں گیا تو یہ دیکھ کر اطمینان ہوا کہ فریج خورد و نوش کی اشیاء سے بھرا ہوا تھا۔ منجمد کھانوں کو تازگی دینے کے لیے وہاں مائکرو ویو اوون بھی موجود تھا۔

میں نے اس جائزے سے فارغ ہو کر پانی کی بوتل نکالی ہی تھی کہ جینی جھومتی اور لڑکھڑاتی ہوئی وہیں آ پہنچی اور میرے شانے پر ہاتھ رکھ کر اپنا پورا بوجھ میرے اوپر ڈال دیا۔

میں نے غصیلی نظروں سے اسے گھورا تو وہ اپنی خمار آلود آنکھیں میری آنکھوں میں ڈال کر مسکرا دی "فکر مت کرو۔ قدم ذرا لڑکھڑانے لگتے ہیں، میرا ذہن صاف رہتا ہے۔ اس وقت بس تم سے مسلسل باتیں کرنے کو جی چاہ رہا ہے۔"

اس وقت جینی کی خوب صورت آنکھوں میں اور چہرے پر ایک عجیب مقناطیسی کشش پیدا ہو چکی تھی۔ میں نے نظریں چرا کر اسے سہارا دیا اور دوبارہ خواب گاہ کی طرف ہو لیا۔

☆☆☆

اگلے دن کا آغاز خاصی کسل مندی سے ہوا۔ ویرا دیر تک میری واپسی کے انتظار میں جاگتی اور سلگتی رہی پھر میری واپسی پر درمیانے درجے کا ایک تلخ و ترش فساد ہوا جس کا کوئی نتیجہ نکلنا تھا نہ نکلا۔ اتنا ضرور ہوا کہ نیو یارک آمد کے بعد پہلی بار مجھے پوری مسہری پر آزادی سے ہاتھ پیر پھیلا کر سونے کا موقع مل گیا۔ وہ مجھ سے روٹھ کر صوفے پر منہ لپیٹ کر پڑ گئی تھی۔

صبح ہم دونوں ایک دوسرے سے قدرے شرمسار

اور روٹھے روٹھے سے تھے۔ میرے ذہن پر تین کام سوار تھے۔ سب سے پہلے اول خان کو پرزوں کی کھیپ کے بارے میں تازہ ترین معلومات سے آگاہ کرنا تھا۔ اس کے بعد نیو جرسی کا چکر لگا کر اس پر اسرار گودام کے محل وقوع کا جائزہ لینا تھا جہاں کولمبس سے آنے والی چوبی پیٹیوں کو دوروز کے لیے ذخیرہ کیا جاتا تھا۔ ان دونوں اہم کاموں کے بعد وقت کافی رہتا تو آئزک بیل سے نمٹنا تھا جس سے میں دوپہر میں ملنے کا وعدہ کر چکا تھا۔

میں نے دانستہ ویرا کو پہلے منہ ہاتھ دھونے کا موقع دے دیا۔ جب میں تیار ہو کر باتھ روم سے نکلا تو ویرا ہم دونوں کے لیے کمرے میں ناشتا طلب کر چکی تھی۔ یہ اس کی جانب سے مصالحت کی پہلی خاموش ابتدا تھی۔

"ناشتے کے بعد تمہارا کیا پروگرام ہے؟" میں نے ویرا سے پوچھا۔

"جینی کی بچی کو فون کر کے اسکی بے بھاؤ کی سناؤں گی کہ اس کی طبیعت صاف ہو جائے گی۔" ویرا کو میرے بولتے ہی اپنے دل کا غبار نکالنے کا موقع مل گیا۔

"یہ کار خیر تم کل رات بھی کر سکتی تھی جب وہ مجھے باتوں میں الجھائے بیٹھی تھی۔"

"اسے معلوم تھا کہ میں فون پر اسے ڈسٹرب کرتی رہوں گی۔ اس نے فون پر ریکارڈنگ مشین لگائی ہوئی تھی۔ میرے چھوڑے ہوئے پیغامات سن کر اس کی طبیعت جھک ہو گئی ہوگی۔"

میں بے اختیار ہنس پڑا "تم اپنا دل ہلکا کر ہی چکی ہو۔ رات میں خود حیران تھا کہ میری موجودگی میں ایک بار بھی جینی کے فون کی گھنٹی نہیں بجی۔"

"ریکارڈنگ مشین آن کر کے اس نے گھنٹی بند کر دی ہوگی ورنہ وہ مشین دو گھنٹیوں کے بعد اس کا ریکارڈ کیا ہوا پیغام سنا رہی تھی۔ اس نے تمہارے ساتھ خلوت میں سکون سے وقت گزارنے کا پورا بندوبست کیا ہوا تھا جس میں کسی دخل اندازی کا اندیشہ نہیں تھا۔ اس معاملے میں وہ پکی حرافہ ہے۔"

"وہ تمہاری گہری دوست ہے۔ میں اس بارے میں کیا کہہ سکتا ہوں۔"

"لیکن اب وہ میرے بجائے تم سے زیادہ قریب ہے۔" ویرا کا لہجہ زہریلا تھا۔

"اس پر لعنت بھیجو اور یہ بتاؤ کہ نیو جرسی کا چکر لگانے کے بارے میں کیا خیال ہے؟"

"میں ہوٹل میں پڑے پڑے اکتا گئی ہوں۔ اسی طرف نکل جاؤں گی۔ کیا تم ساتھ نہیں چلو گے؟" اس نے چائے کا گھونٹ لے کر ذرا تیزی سے پوچھا۔

"ہم دونوں کا ایک ساتھ منظر عام پر گھومنا بھی خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔ واقعات بہت تیزی سے رونما ہو رہے ہیں۔ بلیک ڈیڈ کے مقابلے پر آجانے کے بعد وہ زیادہ چوکنے ہو چکے ہوں گے۔ بہتر یہی ہوگا کہ تم اکیلی نکل جاؤ۔ بس دور سے گودام کا جائزہ لے کر لوٹ آنا ہے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم یہاں آرام کرو گے۔ آگا وہ ادھر تو نہیں آرہی؟"

میں بے اختیار ہنس پڑا "میری نیت اور باتوں پر شبہ مت کرو۔ میں اول خان کو فون کرنے کے بعد عکس کے دفتر کا طواف کروں گا۔ ہو سکتا ہے کہ اسحاق گھنٹی نظر ہی آجائے۔ تصاویر دیکھ لینے کے بعد میں اسے ایک ہی نظر میں پہچان لوں گا۔"

"پھر سبز فائل کے پانچوں کاغذ بھی اول خان کو بھیج دو تا کہ ان کا جلد کوئی نتیجہ نکل سکے۔" آہستہ آہستہ اس کا غصہ معدوم ہو چکا تھا اور وہ اعتدال پر آ گئی تھی۔

اس نے لکی برنارڈ کے دیے ہوئے کاغذوں کو دیکھ بھال کر الگ کر لیا۔ کام کے چند کاغذوں کے سوا باقی پلندہ ضائع کیے جانے کے قابل تھا۔ وہ چیزیں میرے حوالے کر کے ویرا نے ریوالور چیک کر کے اپنے بیگ میں رکھا اور روانہ ہو گئی۔

نیو جرسی کے ساتھ بھی وہی اوہایو والا چکر تھا یعنی نیو جرسی فلاڈلفیا اور نیو یارک کے درمیان پھنسی ہوئی ایک تنگ اور لمبی سی ریاست ہے جسے عام غیر ملکی محض ایک شہر ہی تصور کر کے دن بھر میں وہاں کے تمام قابل ذکر

مقامات کی ... کر ڈالتے ہیں۔ رکس والوں کو کراچی بھیجے جانے والے تحفوں کر بہت نیو جرسی کے پرنسٹن نامی قصبے کے ایک گودام میں پہنچانے تھے۔ اس وقت تک میرے لیے اس شہر یا قصبے کی شہرت کی وجہ پرنسٹن یونیورسٹی تھی لیکن آرتھر بنگل نے اس قصبے کو اہمیت کی دوسری وجہ بھی عطا کر دی تھی۔

ویرا پرنسٹن کے لیے چلی گئی تو میں نے اس کے الگ کیے ہوئے کاغذات کا جائزہ لیا۔ ان میں ریکس کے بارے میں ایسی اہم کاروباری معلومات موجود تھیں جن سے ان کا کوئی حریف زبردست فائدہ اٹھا سکتا تھا مگر ہمارے لیے وہ کاغذ بے کار تھے۔

ان کاغذوں کو پھاڑتے پھاڑتے میں نے ایک خیال کے تحت اپنا ہاتھ روک لیا۔ وہ سب ٹائپ کیے ہوئے یا چھپے ہوئے کاغذات کی نقول تھیں۔ ان پر کہیں بھی کسی کی کوئی تحریر نہیں تھی۔ میں نے ٹیلی فون ڈائریکٹری میں سے امریکا کی بریکس نامی دوسری سیکیورٹی ایجنسی کا پتا نوٹ کیا اور جینی کے دیے ہوئے سادہ خاکی لفافے پر ان کے سب سے بڑے مقامی عہدے دار کا نام اور پتا درج کر کے فالتو کاغذ ڈال کر اسی لفافے میں بند کر دیے۔

ڈاک سے ملنے والا وہ لفافہ بریکس کو فائدہ پہنچاتا جس کا مطلب آرتھر بنگل کا مالی اور کاروباری نقصان ہوتا تھا اور یہی میرا مطلوب و مقصود تھا۔

منبر فائل کھول کر میں نے ایک مرتبہ پھر پانچوں اوراق کی ناقابل فہم تحریر پر نظر ڈالی لیکن کوئی نتیجہ اخذ نہیں کر سکا۔ ان کاغذوں پر کچھ وقت برباد کرنے کے بعد میں نے انہیں فائل سے الگ کیا اور وہ سب چیزیں بریف کیس میں بند کر کے روانگی کی تیاری کر لی۔

ہوٹل سے نکل کر میں نے سب وے اسٹیشن کا رخ کیا جو قریب ہی تھا۔ وہاں میں نے ڈاک خانے سے بریکس کے نام تیار کیا ہوا لفافہ روانہ کیا اور قریبی اسٹال سے پانچوں اوراق کی دو دو فوٹو کاپیاں تیار کرائیں۔ ایک سیٹ اول خان کے نام لفافے میں بند کیا اور اسے بھی ہاتھوں ہاتھ ڈاک خانے کے حوالے کر دیا۔ مجھے امید تھی تین چار دنوں میں وہ لفافہ اسے مل جائے گا۔

ان چھوٹے موٹے مگر اہم کاموں سے فارغ ہو کر میں نے وہیں ایک فون بوتھ سنبھال لیا۔

یہ میری خوش قسمتی تھی کہ پہلے سے کوئی پروگرام طے نہ ہونے کے باوجود اول خان گھر پر مل گیا اور اس نے چھوٹتے ہی یہ تصدیق کی کہ کینوپ کے لیے مطلوبہ پرزے انٹرویل ریجنڈ کمپنی اوہایو کے شہر کولمبس سے ہوائی جہاز کے ذریعے بھیجنے والی تھی۔

"یہ ہوائی سفر دو دن بعد نیو یارک سے شروع ہوگا۔" میں نے اسے تازہ ترین معلومات سے آگاہ کرتے ہوئے کہا اور پھر اسے متوقع پرواز کی دوسری تفصیلات بھی بتا دیں۔

"یہ سب حیران کن ہے۔ یہاں کسی کو کوئی اطلاع نہیں کہ انٹرویل ریجنڈ والے مطلوبہ پرزے کب روانہ کر رہے ہیں اور تم پرواز کی کراچی آمد کا وقت تک بتا رہے ہو۔"

"آج وہ پرزے ایک فرضی گودام میں آ رہے ہیں۔ ہماری سر توڑ کوشش ہوگی کہ تخریب کاروں پر نظر رکھ سکیں۔ پتا نہیں وہ کیا کرنا چاہ رہے ہیں۔ اگر ان پرزوں کو پرنسٹن میں ہی تباہ کر دیا گیا تو انٹرویل ریجنڈ والوں کو انشورنس سے رقم مل جائے گی مگر بجلی گھر ایک لمبی مدت کے لیے بند پڑا رہے گا۔ وہ لوگ ان پرزوں کی دوبارہ تیاری میں کافی وقت لے سکتے ہیں۔"

"امکان یہی نظر آتا ہے۔" اول خان کی آواز پر جوش ہو گئی۔ "تم صحیح سمت میں سوچ رہے ہو۔ وہ لوگ اس کھیپ میں ٹائم بم یا بارودی ذخیرہ ہی ڈالیں گے......"

"نہیں اول خان!" میں نے سوچتے ہوئے اس کی بات کاٹ دی۔ "ٹائم بم یا بارود کا خطرہ مول نہیں لیا جا سکتا۔ اس میں جہاز پر سوار سیکڑوں مسافروں کی جانوں کو خطرہ لاحق ہو سکتا ہے۔ آج کل طیاروں کی آمد و رفت میں موسمی، فنی یا دیگر وجوہ کی بنا پر بے ربطی ہو گئی ہے۔ وہ لوگ ایسا کوئی قدم نہیں اٹھائیں گے۔ ضرورت کے تحت تباہی کے وقت اور مقام میں رد و بدل کرنا ممکن نہ رہے۔ یہ کوئی بہت سوچا سمجھا کھیل معلوم

ہوتا ہے۔"
"تو پھر کوئی ریموٹ کنٹرولڈ ڈیوائس ہو سکتی ہے۔ وہ جب اور جہاں چاہیں، اس کھیپ کو نا قابل تلافی نقصان پہنچا سکتے ہیں۔" اول خان نے کہا۔
"ایسے ریموٹ کنٹرول عام نہیں ہوتے جو ہزاروں میل کے فاصلے پر بھی کام کرتے ہوں۔"
"ہمارا واسطہ عام مجرموں اور دشمنوں سے نہیں ہے۔ جو لوگ وائٹ ہاؤس کی اسٹیشنری استعمال کرنے پر قادر ہیں، وہ سیٹلائٹ کے ذریعے فاصلوں کو بے اثر بنا سکتے ہیں۔ کیا تمہیں یاد نہیں کہ بلیو کراس مشن کو ناکام بنانے کے لیے اسی تکنیک کا سہارا لیا گیا تھا۔ اگر ویرا ہوش مندی سے کام لے کر ایک ٹریلر کی قربانی نہ دیتی تو سب کچھ برباد ہو گیا ہوتا۔"
مجھے یوں محسوس ہوا جیسے کسی نے میرے سر پر ٹھنڈے پانی کی بالٹی الٹ کر مجھے گہری نیند سے جگا دیا ہو۔ میں نے ایک جھرجھری لے کر کہا" انہیں پرزوں کو برباد ہی کرنا ہے تو اس کام کے لیے پورٹ قاسم بہترین جگہ ہے جہاں وہ پیٹیاں دو دن تک پڑی رہیں گی۔ یہ بات سمجھ میں نہیں آئی کہ وہ پرزوں کی ترسیل کو روکنا یا موخر کرنا چاہتے ہیں تو انٹرو جی رینڈ والوں پر دباؤ ڈالتے۔ انہوں نے اتنی جلدی کھیپ کیسے تیار کر دی؟ وہ ایک ڈیڑھ مہینے کا وقت آرام سے لے سکتے تھے یا پھر انسانی اور مشینی غلطیوں کا بہانہ بنا کر پرزوں کی ساخت میں ایسی تبدیلیاں کر سکتے تھے کہ وہ پاکستان پہنچ کر بھی استعمال نہ ہو سکیں۔"
"تمہارا آخری خدشہ تو اب بھی وزن رکھتا ہے۔"
اول خان پوری توجہ سے ایک ایک لفظ سن رہا تھا۔ اس نے پرتشویش لہجے میں اپنی بات جاری رکھی" ہمیں کیا پتا کہ وہ کیا بھیج رہے ہیں۔ جب تک وہ پرزے کراچی پہنچ کر استعمال میں نہیں آجاتے، یہ خدشہ برقرار رہے گا۔"
"جب تک اس کھیل کا انجام سامنے نہیں آجاتا، سوچ سوچ کر ہمارے اعصاب چٹختے رہیں گے۔ اس وقت یہ سب خیالی اندیشے ہمیں ستا رہے ہیں۔ یہاں ہم دونوں تک دوڑ رہے ہیں، وہاں تم سب اپنی آنکھیں کھلی رکھو۔ آگے اللہ مالک ہے۔"
"میں نے جب تم سے کراچی میں لوڈ شیڈنگ کا شکوہ کیا تو میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ کراچی کی روشنیوں کو نگلنے کی منصوبہ بندی نیو یارک میں کی گئی ہوگی۔ زمین پر خدائی کا دعویٰ کرنے والے بیسویں صدی کے ان فرعونوں سے بس خدا ہی بچانے والا ہے۔ ان کا بس چلے تو یہ اپنے ناپسندیدہ لوگوں سے رزق و روزی کا ایک ایک دانہ چھین کر انہیں پیس ڈالیں۔"
"صبر..... صبر سے کام لو۔ اتنا جذباتی ہونے کی ضرورت نہیں۔ وہ بھی ہمارے جیسے انسان ہیں۔ بس ان کے وسائل ہم سے زیادہ ہیں پھر بھی ہم نے ان کے حلق میں ہاتھ اتارا ہوا ہے۔ جس دن انسانوں کے رزق اور روزی پر دوسرے انسانوں کا اختیار نافذ ہوگا وہ شاید اس زمین کا آخری دن ثابت ہوگا اور وہ دن ابھی بہت دور ہے۔"
"تمہارے کاموں کے ساتھ تمہاری باتوں سے بھی بہت حوصلہ ملتا ہے۔ کوئی خاص بات ہو تو فون ضرور کر لینا۔ اس وقت میں تمہاری کمی بہت بری طرح محسوس کر رہا ہوں۔"
"تمہیں میری مصروفیت کا اندازہ ہے۔ ابھی پھر مجھے ایک مہم پر نکلنا ہے۔ غزالہ سے بات کی تو وہ طول پکڑ جائے گی۔ میرے پیار کے ساتھ اسے بتا دینا کہ وقت ملتے ہی میں اس سے بات کروں گا۔ بس وہ میری کامیابی کے لیے دعا کرتی رہے۔"
"سارا گھر اس کا خیال رکھتا ہے مگر وہ تو بس تمہاری دیوانی ہے۔ تم کو اپنا مجازی خدا سمجھتی ہے اور تمہارے بغیر بہت اداس رہتی ہے۔ تمہاری واپسی ہی اس کی خوشیاں اسے لوٹا سکے گی۔ میں نے شوہر کو اس طرح ٹوٹ کر چاہنے والی بیویاں کم ہی دیکھی ہیں۔"
میری دانست میں اول خان کی وہ تقریر بے محل اور نامناسب تھی۔ غزالہ یقیناً اس کے آس پاس ہی کھڑی یا بیٹھی اس کی باتیں سن رہی تھی۔ ان باتوں سے اس کے جذبات میں کوئی ابال پیدا ہو جاتا تو میرے لیے فون پر اسے سنبھالنا مشکل ہو جاتا۔ میں نے خدا حافظ کہہ کر

جلدی سے فون بند کر دیا۔

میں نے رسٹ واچ پر نگاہ ڈالی تو صرف ساڑھے گیارہ بجے تھے۔

سلاٹ سے باہر آتے ہوئے کارڈ کو دوبارہ اندر دبا کر میں ورجینیا میں بدری ناتھ کے ہوٹل کا نمبر ملانے لگا۔ مجھے بدری نے پہلے ہی بتا دیا تھا کہ وہ عام طور پر شام کے پانچ یا پھر نو بجے کے بعد چند منٹ کے جلدی ہوٹل میں مل سکے گا مگر میرے پاس وقت اور ڈالروں کی کوئی کمی نہیں تھی اس لیے میں نے بدری کے ملنے کی موہوم سی امید میں دو رابطہ کر ڈالا۔

اس ہوٹل میں ٹیلی فون ایکسچینج شاید فرنٹ کاؤنٹر کے ساتھ ہی واقع تھا۔ آپریٹر نے مجھے لائن ہولڈ کرائے بغیر قدرے توقف کے بعد بتایا کہ بدری ناتھ کی چابی کی بورڈ پر موجود تھی۔ وہ ہوٹل سے باہر گیا ہوا تھا۔

میں نے فون بند کر دیا اور بوتھ چھوڑ کر باہر نکل آیا۔

اس وقت میرے سامنے صرف اور صرف آرنک نیل رہ گیا تھا۔ اس سے مقررہ اوقات میں ملاقات پر اپنی آمادگی ظاہر کرتے ہوئے میں نے پہلے ہی اپنی حکمت عملی طے کر لی تھی اور اس وقت اس پر عمل کرنے کے لیے میری نظریں ادھر ادھر بھٹک رہی تھیں۔

نیویارک سب وے کا پین اسٹیشن متوسط اور نچلے طبقے کے آوارہ گردوں اور لاتعداد بھک منگوں سے سارا دن تقریباً بھرا رہتا ہے۔ یہ بھیک مانگنے والے کسی کے سامنے ہاتھ پھیلانے کو عار سمجھتے ہیں لیکن زمین پر کپڑا پھیلا کر یا ہیٹ الٹ کر کسی ساز پر مختلف دھنیں بجاتے رہتے ہیں اور اس اسٹیشن کو استعمال کرنے والوں کی بڑی تعداد انہیں کچھ نہ کچھ دیے ہی رہتی ہے۔

میں ٹکٹ لے کر زیر زمین راہداریوں میں ان لوگوں کا جائزہ لیتا ہوا ایک پلیٹ فارم تک گیا اور پھر لوٹنے لگا۔ مجھے ان میں کم از کم دو چہرے ایسے نظر آئے تھے جو میرے لیے کارآمد ثابت ہو سکتے تھے۔

معاً مجھے خیال آیا کہ اگر میرے لیے کام کرنے والا مغربی کینال اسٹریٹ کی چالیسویں عمارت میں پکڑا گیا تو وہ چند ہی گھڑیوں میں یہ اگل دے گا کہ اسے پین اسٹیشن سے معاوضے پر ساتھ لیا گیا تھا۔ اس طرح آرنک نیل کو یہ سراغ مل سکتا تھا کہ میرا ٹھکانا اسی سب وے اسٹیشن کے قرب و جوار میں پایا جاتا ہے اور اس کے آدمی میری تلاش میں اس علاقے میں پھیل جاتے۔

میں نے پین اسٹیشن کے کسی بھکاری کو گھیرنے کا ارادہ ترک کر دیا اور اسٹیشن سے باہر آ کر سب وے کا نقشہ دیکھنے کے بعد لنکن سینٹر اسٹیشن کا ٹکٹ خرید لیا۔

لنکن سینٹر شاید نیویارک آنے والے سیاحوں کے لیے کافی کشش رکھتا تھا کیونکہ پین اسٹیشن سے آگے زیر زمین ٹرین میں مسافروں کی تعداد بتدریج بڑھتی رہی اور لنکن سینٹر کے اسٹیشن پر یوں محسوس ہوا جیسے وہاں پوری ٹرین خالی ہو جائے گی۔

وہ نیویارک بلکہ امریکن کی زندگی کا ایک اور ہی رخ تھا۔ لنکن سینٹر سے چند میل شمال مشرق میں ہارلم پچھلے دو روز سے آگ اور خون میں نہایا ہوا تھا۔ تیسرے دن کی ابتدائی خبریں بھی مایوس کن تھیں لیکن شہر کے دوسرے علاقے ان فسادات سے ذرا بھی متاثر نظر نہیں آ رہے تھے۔ زندگی کی ساری رعنائیاں اور رونقیں اپنے شباب پر نظر آ رہی تھیں۔

زیر زمین پلیٹ فارم سے اوپر آنے تک مجھے کام کا کوئی چہرہ نظر نہیں آیا مگر فٹ پاتھ پر ذرا دور چلنے کے بعد مجھے بڑھی ہوئی داڑھی والا مگر صاف ستھرا ایک سفید فام نوجوان نظر آ گیا جو اپنی آنکھیں بھینچے ہوئے پھیپھڑوں کی پوری قوت سے ماؤتھ آرگن پر کوئی درد ناک دھن بجا رہا تھا۔ اس کے سامنے پھیلے ہوئے کپڑے پر سکوں کے درمیان بس دو ہی نوٹ نظر آ رہے تھے۔

میں راہ گیروں کی زد سے بچ کر اس موسیقار اعظم سے ذرا دور ٹھہر گیا تھا تاکہ وہ راگ ختم ہونے کے بعد اس سے مذاکرات کی کوئی راہ نکال سکوں۔

ماؤتھ آرگن بجانا خاصا وقت طلب کام ہوتا ہے۔ ذرا سی دیر میں وہ تھک کر خاموش ہو گیا اور شاہانہ انداز میں اپنے ماؤتھ آرگن کو جھٹک جھٹک کر چلون سے صاف کرنے لگا۔

میں ٹہلتا ہوا اس کی طرف گیا اور دوستانہ مسکراہٹ

کے ساتھ بولا "تم اچھی دھنیں بجا لیتے ہو۔" وہ کہتے ہوئے میں نے ارادی طور پر اپنی جیب میں ہاتھ ڈال لیا تھا۔

"میرے لیے الفاظ اپنے معنی کھو چکے ہیں۔ تمہاری واہ کا اندازہ ان ڈالروں سے ہوگا جو تم میرے کپڑے پر ڈالو گے۔"

میرا ہاتھ جیب سے برآمد ہوا تو اس میں اسی مقصد کے لیے الگ کیے ہوئے ایک ایک ڈالر کے تین نوٹ موجود تھے۔ اسے دکھا کر وہ نوٹ میں نے کپڑے پر ڈال دیے۔ اس نے میرے ہاتھ سے نوٹ لینے کی کوئی کوشش نہیں کی تھی۔

"چاہو تو ایک کام کر کے تم مزید دس ڈالر کما سکتے ہو؟" میں نے اس کے قریب ہو کر سرگوشی کی۔

دس ڈالر کے ذکر پر اس کی آنکھیں چمک اٹھیں پھر یکایک ہی دھندلا گئیں۔ اس نے مایوسانہ لہجے میں پوچھا "محنت کا کوئی کام ہوگا؟"

"قطعی نہیں۔ بس کسی کو ایک لفافہ دینا ہے۔" میں نے اسے حوصلہ دیا۔ وہ ماؤتھ آرگن بجانا موقوف کر چکا تھا۔ اس وجہ سے کوئی بھی ہم دونوں کی طرف متوجہ نہیں تھا۔

"ٹھیک!" اس نے خوشی سے کہا اور رقم سمیت کپڑا فٹ پاتھ سے اٹھا لیا۔ پانچوں نوٹ یکجا کر کے اس نے اپنی قمیص کی جیب میں رکھے، ساری ریزگاری چست پتلون کی جیب میں ڈالی اور باجے کو کپڑے میں لپیٹتے ہوئے بولا "آج نیویارک والوں پر کنجوسی کے سائے منڈلا رہے ہیں۔ نو بجے سے ماؤتھ آرگن بجا بجا کر میرا گلا بیٹھ گیا ہے اور مشکل سے دس بارہ ڈالر جمع ہوئے ہیں۔ میں بہت تھک گیا ہوں۔ کہیں بیٹھ کر بیئر پیا جائے پھر وہیں بات ہوگی۔"

تھیلا گداگری کا بکھیڑا سمیٹ لینے کے بعد وہ اپنی وضع قطع سے ایک آسودہ حال مگر لاابالی نوجوان نظر آ رہا تھا۔ میں نے کہا "تم ہی اپنی پسند کے کسی پب یا بار میں لے چلو۔"

"تم تین ڈالر مجھے دے چکے ہو، دس مزید دو گے، تین چار ڈالر کی بیئر ہو جائے گی۔ اتنی رقم میں تو تم ڈی ایچ ایل سے تین خط بھجوا سکتے ہو پھر یہ فضول خرچی کیوں کر رہے ہو؟" ایک طرف پیش قدمی کرتے ہوئے اس نے سادہ سا حساب لگا ڈالا۔

"مذاق کی کوئی قیمت نہیں ہوتی۔ میں تمہارے ذریعے وہ خط بھیج کر اپنے دوست کو حیران کرنا چاہ رہا ہوں۔ اس وقت وہ اپنے دفتر میں موجود ہے۔ کوریئر سروس والا اتنی سرعت سے وہ خط ہرگز نہیں پہنچا سکے گا اور سارا مزہ کرکرا ہو جائے گا۔"

"اوہ، میں سمجھ گیا۔ میں روز اسی جگہ ماؤتھ آرگن بجاتا ہوں۔ تم جب چاہو میری خدمات حاصل کر سکتے ہو۔" میری وضاحت پر وہ مطمئن نظر آنے لگا۔

وہ مجھے اسی علاقے کے ایک شراب خانے میں لے گیا۔ وہاں زیادہ بھیڑ بھاڑ نہیں تھی۔ کاؤنٹر سے بیئر کے دو بڑے گلاس خرید کر ہم ایک الگ تھلگ میز پر آ بیٹھے۔

میں نے ایک سادہ لفافے میں دوسرا سادہ لفافہ بند کر کے جیکسن نامی اس نوجوان کے حوالے کر دیا۔ بریف کیس کی آڑ میں وہ کارروائی کرتے ہوئے میں نے یہ احتیاط کی تھی کہ وہ میری اس حرکت سے واقف نہ ہو سکے۔

بیئر کے اس بڑے گلاس سے میری طرح وہ بھی شکم سیر ہو گیا اور تشکر آمیز انداز میں مسکرانے لگا۔ وہاں سے اٹھ کر ہم سب وے کے ذریعے براہ راست چائنا ٹاؤن کے لیے روانہ ہو گئے جو ورلڈ ٹریڈ سینٹر کے مقابلے میں کنال اسٹریٹ سے قریب تر تھا۔

"تم چالیس ویسٹ کے گیٹ پر جیری فن کا کوڈ بتا کر اندر داخل ہو سکتے ہو۔" ٹرین سے اتر کر کچھ دور پیدل چلنے اور کنال اسٹریٹ پر پہنچنے کے بعد میں نے اسے یاددہانی کرانی چاہی لیکن اس نے میری بات پوری نہیں ہونے دی۔

"اندر داخل ہو کر میں سیکیورٹی اینڈ سروسز والی کھڑکی پر آئزک کے لیے تمہارا لفافہ دے دوں گا اور میرا کام ختم ہو جائے گا۔" اپنے کام کا آخری حصہ اس نے خود دہرایا۔

"گڈ.....واپسی پر میں تمہیں ٹپ میں مزید دو ڈالر دوں گا۔" میں نے کہا۔

"ابھی تم نے معاوضے کے ڈالر بھی نہیں دیے۔"

اس نے مجھے یاد دلایا "تم ایسا کرو کہ بعد کے چکر کے بجائے مجھے پورے بارہ ڈالر ابھی دے دو اور سمجھو کہ تمہارا کام ہو گیا۔ میرے اندر پہنچنے کے بعد تم اپنی خوشی گھر یا ہوٹل واپس جا سکتے ہو۔"

میں نے خفت آمیز انداز میں جیب سے اپنا بٹوہ نکالا اور وہیں کنارے سے رک کر پندرہ ڈالر اسے تھما دیے کیونکہ اس وقت چالیسویں عمارت زیادہ دور نہیں رہ گئی تھی۔

"یہ بارہ سے پندرہ ہو گئے...... گڈ۔ تم تو بہت سخی معلوم ہوتے ہو۔" ذرا سے کام کے لیے اتنی بڑی رقم پا کر وہ بہت خوش ہو گیا۔

"تمہیں اس کوتاہی کے سبب لو کہ تمہیں رقم کے لیے یاد دہانی کرانی پڑی۔"

اس نے ڈالروں کو موڑ کر چوما، وہ بوسہ ہوا میں میری طرف اچھالا اور تیزی سے سڑک عبور کرتا چلا گیا کیونکہ چالیسویں عمارت دائیں طرف ہی تھی۔

میری چھٹی حس بتا رہی تھی کہ منزل پر پہنچنے کے بعد جیکسن کے ساتھ کوئی اچھا سلوک نہیں کیا جائے گا۔ یہ میری مجبوری تھی کہ مجھے اس کو قربانی کا بکرا بنانا پڑا تھا۔ آخری لمحات پر میرا ارادہ تھا کہ متوقع ٹوٹ پھوٹ کی دیکھ بھال کے لیے مزید کچھ رقم اسے دے دوں لیکن پندرہ ڈالر پر اس کا رد عمل دیکھ کر میں نے وہ ارادہ ترک کر دیا تھا۔

معاوضے میں غیر متوقع طور پر پانچ دس گنا رقم دیکھ کر اسے کسی خطرے کا احساس ہو جاتا تو وہ آخری لمحات پر لفافہ پہنچانے سے انکار کرنے کے ساتھ کوئی ہنگامہ بھی کھڑا کر سکتا تھا۔

ہم مشرقی سمت سے کنال اسٹریٹ پر آئے تھے۔ وہ سڑک کی دائیں فٹ پاتھ پر چل رہا تھا۔ میں اس سے ذرا پیچھے بائیں طرف ہی بڑھتا رہا۔ میری نظریں مسلسل اس کا پیچھا کر رہی تھیں۔

جیکسن اس عمارت کے پرشکوہ آہنی پھاٹک کے قریب رک گیا۔ غیر ارادی طور پر میرے قدموں کی رفتار سست ہو گئی اور دل کی دھڑکنیں تیز ہونے لگیں۔

اس بلند و بالا پھاٹک کا ذیلی پٹ ایک طرف سرکا اور جیکسن نے جوں ہی اس خلا میں قدم رکھا، مضبوط ہاتھوں نے اس کی قمیص کا کالر پکڑ کر بے دردی سے اسے اندر گھسیٹ لیا۔ ذیلی پٹ فوراً ہی سرک کر بند ہو گیا۔ کھلنے والے خلا... میں جیکسن کو کھینچنے والوں کی جھلک تک نظر نہیں آئی تھی۔

فضا میں جیکسن کی بس ہلکی بے ساختہ چیخ گونج کر جیسے ٹریفک کے شور میں بہت سے لوگ نہ سن سکے ہوں گے۔ چیخ سننے والوں نے چونک کر ادھر ادھر دیکھا اور ہر طرف امن و سکون کی عمل داری دیکھ کر کچھ نہ سمجھنے والے انداز میں آگے بڑھ گئے۔

آرنک جیل میری توقع سے کہیں زیادہ وحشی اور بے صبرا ثابت ہوا تھا۔ اس نے اپنے دفتر میں میرا انتظار کرنے کے بجائے پھاٹک پر اپنے آدمی مامور کر کے میرے استقبال کا بندوبست کیا تھا تاکہ میں اپنے پیروں پر چل کر اس کے سامنے نہ پہنچ سکوں۔

میرا دل جیکسن کے لیے مغموم ہو گیا۔ اس کالی الوجود نوجوان نے محنت مشقت سے بچنے کے لیے ماؤتھ آرگن بجا کر مزید کچھ کیے بغیر ڈالر کمانے کا مشغلہ اپنایا ہوا تھا مگر اس وقت وہ محض پندرہ یا اٹھارہ ڈالروں کے عوض رکس کے پیشہ ور غنڈوں کے ہتھے چڑھ گیا تھا۔

وہ افسوس ناک واقعہ رونما ہوتے ہی میں نے اپنی رفتار تیز کر دی اور قریب ترین گلی آنے پر بلا تاخیر کنال اسٹریٹ سے نکل گیا۔

شہر میں میری کوچہ نوردی اس وقت خطرناک ثابت ہو سکتی تھی۔ بارود عارف کے نتیجے میں ان لوگوں کو فیڈ کیا سے جو کچھ معلوم ہوتا، اس کی روشنی میں غالب امکان تھا کہ ان کی کوئی ٹولی زخمی قیدی کو گاڑی میں ڈال کر میری تلاش میں مین ہٹن کی سڑکوں پر نکل کھڑی ہوئی۔

آرنک جیل کو زچ کر دینے کی اس تدبیر کا سب

نے بڑا پہلو یہ تھا کہ ایک ایسا آوارہ گرد ان کے ہاتھ لگ گیا تھا جو مجھے میرے تازہ ترین حلیے میں پہچان سکتا تھا۔

کئی موڑ گھومنے کے بعد میں نے ایک ٹیکسی پکڑی اور چین اسٹیشن پر اسے چھوڑ دیا۔ حفاظتی پیش بندی کے طور پر میں وہاں سے ہوٹل تک کا فاصلہ پیدل طے کرنا چاہتا تھا۔

اپنے کمرے میں پہنچ کر میں نے سب سے پہلے سبز فائل کے پانچوں اصل اوراق فائل کو دوسری اپنی جگہ پر لگا دیے۔ مجھے یقین تھا کہ جینی کسی بھی وقت وہ فائل مانگ کر خاموشی سے اسے اس کی اصل جگہ پر پہنچا دے گی۔ ہم نے وہ اہم کاغذات اپنی آنکھوں سے دیکھ لیے تھے۔ ان کے واٹر مارک فوٹو کاپی میں نہیں آسکتے تھے لیکن ڈی کوڈنگ کے لیے پورا متن ہمارے پاس محفوظ ہو چکا تھا۔

میں نے ہاتھ منہ دھو کر لباس تبدیل کیا اور اخبار کی ورق گردانی میں مصروف ہو گیا۔

ہارلم کے فسادات کے دوسرے دن کی سب سے بڑی خبر ٹیکسی کی گاڑیوں پر بموں کے خونریز حملوں کے بارے میں تھی۔ دوسری خبروں میں مزید کسی جانی نقصان کا تذکرہ نہیں تھا لیکن جلاؤ اور گھیراؤ کی کارروائیوں میں بھاری مالی نقصان کے ساتھ تین افراد کے زخمی ہونے کی اطلاعات ملی تھیں جو سفید فام تھے اور مشتعل سیاہ فاموں کی پرتشدد کارروائیوں کا نشانہ بنے تھے۔

جیلسن والے کے بارے میں واقعات بہت اختصار کے ساتھ رپورٹ کیے گئے تھے۔ ہو سکتا ہے کہ سنسنی پسند اخبارات نے اسے اپنی لیڈ اسٹوری کے طور پر اچھالا ہو۔ نیویارک میں وہ پہلی امریکی لڑکی تھی جو براہ راست میری کسی حکمت عملی کا ایندھن بنی تھی۔

اندر کے صفحات میں ایک چار کالمی سرخی کے ساتھ کسی امریکی سینیٹر کا مطالبہ چھپا تھا جس نے امریکی آئین کے حوالے سے پاکستان پر مکمل اقتصادی پابندیاں عائد کر کے اس کی امداد روک دینے کا مطالبہ کیا تھا۔ اس مطالبے کے لیے پاکستان کی بساط سے زیادہ ایٹمی تیاریوں کو بنیاد بنایا گیا تھا۔ میں نے توجہ سے وہ پوری خبر پڑھ ڈالی۔ اس میں اس متعصب سینیٹر نے اپنی حکومت سے یہ بھی کہا تھا کہ وہ اپنا اثر و رسوخ استعمال کر کے اقوام متحدہ کے ذریعے پاکستان پر کڑی پابندیاں لگوائے اور اس کے انسپکٹروں کے ذریعے پاکستان میں موجود تمام ایٹمی تنصیبات کو اس طرح ختم کرے کہ ان سے دوبارہ کام نہ لیا جا سکے۔

کینوپ میں چند روز قبل کی جانے والی تخریب کاری کی روشنی میں وہ بیان بہت زودحس تھا۔ اس میں یہ دھمکی پوشیدہ تھی کہ پاکستان نے امریکی تنصیبات کے سامنے ہتھیار نہ ڈالے تو کینوپ کے پرزوں کی تباہی سے زیادہ سنگین واقعات تواتر کے ساتھ پیش آسکتے ہیں جس کے لیے اقوام متحدہ یا دوسرے ملکوں کی کسی مدد کی ضرورت نہیں تھی۔

وہ خبر پڑھتے ہوئے میرے دل و دماغ میں آرنک جنل کے خلاف لاوا سا کھولنے لگا۔ وائس الیکڈا کی مسند سنبھالتے ہی اس نے ڈیوڈ اسٹارڈ اور سی آئی اے کی ملی جلی دہشت گردانہ کارروائیوں کا سلسلہ خاصا تیز کر دیا تھا اور خود کسی طرح قابو میں نہیں آ رہا تھا۔

اس کو تہس نہس کرنے کی بس ایک ہی صورت تھی کہ وہ کسی طرح کسی بہانے اس عمارت میں داخل ہو کر اسے کسی طاقتور ٹائم بم سے اڑا دیا جائے تاکہ آرنک جنل اور دیکس کی ساری طاقت اس کے ملبے میں ہمیشہ کے لیے دفن ہو جائے مگر میری نظروں میں وہ ایسا غیر انسانی عمل ہوتا جو میری راتوں کی نیندیں حرام کر دیتا۔

کنال اسٹریٹ کی اس ہائی رائز میں صرف آرنک جنل کی کمین گاہ ہی نہیں تھی۔ سیکڑوں دوسرے دفاتر بھی تھے جن میں دن بھر ہزاروں افراد موجود رہتے تھے۔ آرنک جنل جیسے پاپی کی مکمل سرکوبی کے لیے بے گناہوں کی اتنی بڑی تعداد کو لہولہان کرنا درندگی ہوتا۔

ایک قوم کی حیثیت سے امریکیوں سے کوئی محبت یا دلچسپی نہ ہونے کے باوجود میرے اپنے ذہن کا یہ عالم تھا کہ جیلسن والے کے ساتھ پیش آنے والے اندوہناک واقعے پر میرا دل بار بار مجھے ذمے دار ٹھہرا کر ملامت کر رہا تھا۔ تازہ ترین مثال جیکسن نامی کالم چور اور حرام

خود امریکی بھکاری کی تھی جو شخص میری وجہ سے بھیڑیوں کے بھٹ میں جا گھسا تھا اور میں اس کے لیے مغموم تھا۔ میں کسی بھی صورت میں چالیسویں عمارت کے خلاف کوئی نیا منصوبہ نہیں بنا سکتا تھا جس کے نتیجے میں بے گناہ شہریوں کی ایک بڑی تعداد کی جانیں ضائع ہو جاتیں۔

غصے اور بے بسی کے اسی عالم میں، میں نے لائن سے منسلک پوشیدہ سی ایس ڈی چیک کر کے آزنک بٹل کے دفتر کا نمبر ملا لیا۔

فون اس نے خود ہی اٹھایا مگر ہمیشہ کے برعکس اس کی آواز تیز اور پھاڑ کھانے والی تھی۔

"تم پھر اپنی حرام زدگی سے باز نہیں آئے۔" میں نے اس کی آواز سنتے ہی زہریلے لہجے میں کہا۔" اگر وہ شخص لفافہ دے کر خیریت سے لوٹ آتا تو اس وقت میں تمہارے روبرو بیٹھا ہوا ہوتا مگر تم بدنیت اور بے صبرے ہو۔ تمہارے آدمیوں نے گیٹ پر ہی اسے کسی آوارہ کتے کی طرح دبوچ لیا تھا۔ میں تم پر کیسے اعتماد کر سکتا ہوں؟"

"تمہاری یہ مکاریاں ہی تمہاری تباہی کا سبب بنیں گی۔" میری توقع کے برعکس آزنک بٹل نے میری پوری بات سننے کے بعد کہا" وہ بھکاری اب عمر بھر بھیک نہیں مانگے گا۔ تم نے اپنے خلاف خود ہی سب سے مضبوط گواہ فراہم کر دیا ہے۔ اب اس کی مدد سے تمہارے خاکے تیار کیے جائیں گے اور تمہیں پاتال سے بھی ڈھونڈ نکالا جائے گا۔ تم زیادہ دنوں تک آزاد نہیں رہ سکو گے۔ تمہاری ہی لغزشیں تم کو لے ڈوبیں گی۔"

اس کی بات سنتے ہوئے میرا ذہن تیزی سے کام کرنے میں مصروف تھا۔ اس کے خاموش ہوتے ہی میں نے ہلکا سا قہقہہ لگا کر کہا" میں تمہاری طرح عقل سے اتنا عاری نہیں ہوں۔ مجھے تو یہ بھی معلوم نہیں تھا کہ تمہاری اوقات پہچان کر بلیک ڈیڈ نے کسی بھکاری کو وہاں بھیجا ہے۔ تم اپنا وقت برباد کر کے اس کی جاتی ہوئی تصویر بنوالو۔ اسے اپنے دفتر میں سجا لینا۔ بھکاری کو پھانسنے والا بلیک ڈیڈ کا کوئی ایسا کارندہ تھا جس سے میرا سامنا تک نہیں ہوا۔ اپنا سارا زور لگا کر اسے تلاش بھی کر لو گے تو وہ میرے بجائے بلیک ڈیڈ کی نشان دہی کرے گا۔ اس سے تمہارا اپنا شاٹ خطا ہوتا ہے۔"

"وہ ولد الحرام، کتے کا بچہ!" آزنک بٹل جیسے میں آپے سے باہر ہونے لگا" تم اسی کے بل پر اچھل رہے ہو۔ میرے سامنے تم دونوں زیادہ دیر تک نہیں ٹھہر سکو گے۔ تم دونوں کو گھیر کر اس طرح مارا جائے گا کہ مدتوں تمہاری روحیں بھی بلبلاتی رہیں گی۔"

"اس کا خیال تھا کہ اپنے چھ آدمی اور دو گاڑیاں گنوا دینے کے بعد تمہیں عقل آ جانے گی مگر تم زبان سے سدھرنے والی مخلوق نہیں ہو۔ کل سے وہ پھر جہاں سنبھال لے گا۔"

"مجھے آدمیوں کی ذرا بھی پروا نہیں۔" اس کی آواز اشتعال میں مزید بلند ہو گئی" میں ان چھ کی جگہ ساٹھ نئے آدمی رکھ سکتا ہوں۔ وہ یہ لڑائی بھی ہار جائے گا۔"

"میں تمہیں بدنسل کتا سمجھتا تھا مگر تم اپنے کمزور ساتھیوں کو چبا ڈالنے والے خود غرض بھیڑیے ہو۔ میں تم کو......"

"شٹ اپ!" میری بات کاٹ کر وہ حلق کے بل چیخا اور فون بند کر دیا۔

میں نے بھی ایک آسودہ مسکراہٹ کے ساتھ ریسیور رکھ دیا۔ غصے اور بے بسی کے ملے جلے احساسات کا اب بڑا حصہ اس کی طرف منتقل کر کے مجھے خاصا سکون ملا تھا۔

اندر کا ابال کچھ کم ہوا تو میں سبز فائل کے کاغذوں کی نقول لے بیٹھا۔ میں نے ان پانچوں اوراق کے ایک ایک لفظ کو کئی کئی بار پڑھ ڈالا لیکن میرے کچھ پلے نہیں پڑا۔ بظاہر وہ سب مہمل الفاظ معلوم ہو رہے تھے جن کا کوئی مفہوم نہیں تھا۔

تھک ہار کر میں نے وہ کاغذ دوبارہ بریف کیس میں ڈالے تو دو بج چکے تھے۔ میرے اندازے کے مطابق ڈیرا کو اس وقت تک پرنسٹن سے لوٹ آنا چاہیے تھا۔ پھر اپنے اس اندازے پر میں خود ہی ہنس پڑا۔ مجھے نیو جرسی کے اس شہر کا محل وقوع معلوم تھا نہ اس کے فاصلے کا اندازہ تھا پھر بھی میں یک طرفہ طور پر ڈیرا کی واپسی کے وقت کا تعین کیے بیٹھا تھا۔

مجھے بھوک لگ رہی تھی۔ میں کمرا مقفل کر کے ریسٹوران کی طرف چل دیا۔ ریسٹوران میں جاتے ہوئے میں نے چابی کاؤنٹر پر چھوڑ دی تاکہ ویرا لوٹ آئے تو اسے میری واپسی کا انتظار نہ کرنا پڑے۔

ریسٹوران میں لنچ کا دورانیہ ختم ہو چکا تھا مگر میری بے تابی کو دیکھتے ہوئے ویٹر کچن کی طرف گیا اور واپس آ کر اطلاع دی کہ اس وقت صرف تلی ہوئی مچھلی فراہم کی جا سکتی تھی۔ بے روپ اور بے ذائقہ مغربی کھانوں سے مچھلی بدرجہا بہتر تھی۔

امریکا سمیت پورے مغرب میں روی کھانوں کے تحقیر آمیز نام سے یاد کیے جانے والے فاسٹ فوڈز کی روزافزوں مقبولیت کے دیگر اسباب پر اس بات کو مسلمہ فوقیت حاصل ہے کہ ہر فاسٹ فوڈ کا ایک الگ اور مخصوص ذائقہ ہوتا ہے جسے ہر کمپنی ہمیشہ برقرار رکھتی ہے۔ ذائقے کی اس چاٹ، فوری فراہمی اور کم تر قیمت کی وجہ سے یہ فاسٹ فوڈز مغرب سے نکل کر چند مقامی مگر معیاری تبدیلیوں کے ساتھ مشرق میں بھی اسی طرح روز بروز مقبول ہو رہے ہیں۔

تلی ہوئی مچھلی اور آلو کے قتلوں سے شکم سیر ہو کر میں کاؤنٹر پر پہنچا تو میری دی ہوئی چابی بورڈ پر موجود تھی۔ میں چابی لے کر بانجیب منزل پر اپنے کمرے میں پہنچا تو ویرا کی طرف سے میری طبیعت فکر مند ہو چکی تھی۔ مجھے احساس ہوا کہ اسے پرسٹن بھیج کر میں نے غلطی کی تھی۔ تھوڑی سی بریفنگ کے بعد وہ آترک بیلی کے لیے کرائے کے کسی بھی قاصد کا بندوبست کر سکتی تھی۔

وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ میری بے چینی اور بے کلی بھی بڑھتی چلی گئی۔ ذہن میں رہ رہ کر برے خیالات آ رہے تھے۔ اگر ویرا خیریت سے تھی اور کہیں الجھ گئی تھی تو ہوٹل فون کر سکتی تھی۔ میں کمرے میں ملتا یا نہ ملتا وہ اپنے بارے میں پیغام چھوڑ سکتی تھی جو آخر کار مجھ تک پہنچ جاتا۔

پانچ بجے مجھے اپنے اعصاب کو پرسکون رکھنے کے لیے الکحل کی ضرورت محسوس ہونے لگی اور میں اسکاچ کا ایک گلاس لے کر ٹیلی وژن کے سامنے جم گیا کیونکہ ترقی یافتہ ملکوں میں ہر وہ بات جو خبر بننے کے معیار پر پوری اترتی ہے، سب سے پہلے اسی ذریعے پر نمودار ہوتی ہے۔

سوا پانچ بجے فون کی گھنٹی بجی تو میں نے اچھل کر فوراً ریسیور اٹھا لیا۔ دوسری طرف سے ویرا بول رہی تھی۔

''تم کب سے نکلی ہوئی ہو اور کہاں مری ہوئی ہو؟''

اس کی چہچہاتی ہوئی آواز سن کر معمول کے مطابق مجھے غصہ آ گیا۔ ''میں تمہارے انتظار میں بھوکا پیاسا بیٹھا ہوں۔''

''میں نے دوپہر میں بیئر کے ساتھ پزا کھایا تھا۔ مزہ آ گیا۔ تم بھی اپنا کوئی بندوبست کر لو۔ مجھے واپسی میں خاصی دیر ہو سکتی ہے۔'' اس نے ٹکا سا جواب دے دیا۔

''تم وہاں ایسے کون سے تیر مار رہی ہو کہ دیر ہو سکتی ہے؟'' میں نے جل کر پوچھا۔

''تین بجے رکس والوں کی اٹھائیس نمبر گاڑی مقررہ ٹھکانے پر تینوں کریٹ اتار کر چلی گئی۔ یہ ایک مفلوک الحال علاقے کا خستہ سا گودام ہے جس پر تالا لگا ہوا ہے۔ چوکیدار کوئی نہیں ہے۔'' ویرا کے ان الفاظ کے ساتھ ہی میرا غصہ صابن کے جھاگ کی طرح بیٹھ گیا۔

''بہت بے فکری سے کھل کر بات کر رہی ہو۔ اس وقت کہاں موجود ہو؟''

''پرسٹن کے ایک بوتھ میں ہوں۔ بے فکری یہ ہے کہ تمہارے انسٹرومنٹ پر سی ایس ڈی لگی ہوئی ہے۔ کوئی کیا بگاڑ سکتا ہے؟'' ویرا کی آواز سے کامیابی کا خمار چھلکا پڑ رہا تھا۔

''گودام کو تالا لگا دیا گیا ہے تو تم وہاں کیا کرتی پھر رہی ہو؟''

''اس کے برابر والی دکان خالی پڑی ہے۔ اسے کرائے پر لینے کی کوشش کر رہی ہوں۔ اس میں چھپ کر ہم پرزوں کے ساتھ ہونے والی کارروائی پر نظر رکھ سکیں گے۔''

''شاباش! بہت اچھی جا رہی ہو۔ سامان جس بے پروائی سے وہاں ڈالا گیا ہے اس سے اندازہ ہو رہا ہے کہ گڑبڑ کے لیے کل کا دن رکھا گیا ہوگا......''

ویرا نے میری بات منقطع کر دی اور کہا ''اسی لیے میں آج دوسری دکان کی چابی حاصل کرنا چاہ رہی ہوں۔ صبح سویرے ہم میں سے کوئی کھانے پینے کے انتظام کے ساتھ اندر گھس کر بیٹھ جائے گا۔ میری جگہ تم

یہاں آتے تو یہ سب نہیں کر سکتے تھے۔"

وہ ٹھیک کہہ رہی تھی۔ اپنی امریکی شہریت، رنگ روپ اور بول چال کی وجہ سے کرائے داری میں کوئی دشواری نہیں تھی جب کہ میرے لیے شناخت کے مراحل سے گزرنا اور یہ معلوم کرنا ہی دشوار ہوتا کہ وہاں کوئی خالی جگہ کرائے پر بھی دستیاب ہے۔

"میں کہیں بھی کچھ نہیں کرتا بس تمہارا قاصد بن کر تمہاری سہیلیوں کے پیچھے دوڑا دوڑا پھرتا ہوں۔" میں نے شوخی سے کہا "اس کے صلے میں تمہاری برہمی کے سوا کچھ ہاتھ نہیں آتا۔"

"میرا یہ مطلب نہیں تھا۔ سب کچھ تم ہی کرتے ہو۔ اس بار مجھے موقع مل گیا۔ اس حرافہ کا کوئی فون تو نہیں آیا تھا؟" اسے اچانک ہی للی پر تارو یا جینی یاد آ گئی۔

"اس محاذ پر بالکل سناٹا ہے البتہ اس کا آقا مرچکیں چبا رہا ہے۔"

"میری روزی سے ملاقات نہیں ہوئی؟" اس بار اسے آخر کار جینی کا دھیان آ گیا۔

"سب کچھ فون پر ہی نہ پوچھو۔ یہ باتیں تمہاری واپسی پر ہوں گی۔"

اس نے اصرار نہیں کیا۔ شاید اسے وقت کی کمی کا سامنا تھا۔ گفتگو کا سلسلہ وہیں ختم ہو گیا۔ ویرا نے مجھے اس روز کی سب سے اچھی خبر سنائی تھی۔ اس کی کارکردگی کی تفصیل سنتے ہی میرا موڈ یک لخت خوشگوار ہو گیا تھا۔

میں نے گلاس سے دو تین گھونٹ لیے تھے کہ ایک مرتبہ پھر فون کی گھنٹی بجنے لگی۔ میں نے سوچا کہ شاید ویرا کو کوئی بھولی ہوئی بات یاد آ گئی تھی۔

اس بار فون پر جینی تھی۔ میری آواز سنتے ہی بے تکلفی سے بولی "ہائے ڈارلنگ! کیا حال ہیں۔ میں رات سے رہ رہ کر تمہارے ہی بارے میں سوچے جا رہی ہوں۔ ویرا کہاں ہے؟"

"کون ویرا!" میں نے حیرت سے پوچھا "آخر یہ نام تمہارے ذہن سے کیوں چپکا ہوا ہے؟"

"چلو روزی ہی سہی۔ اس وقت وہ کہاں ہے؟" اس نے بے زاری سے پوچھا۔

"کل رات تم نے مجھ پر بہت ظلم کیا۔ وہ رات بھر مجھ سے لڑتی رہی اور صبح ہوتے ہی ناراض ہو کر ہوٹل سے کہیں چلی گئی۔ اب بتاؤ کہ میں اسے کہاں تلاش کروں؟"

"غصہ ٹھنڈا ہو گا تو وہ خود ہی لوٹ آئے گی۔ وہ ایسی ہی موڈی لڑکی ہے۔" چھیکی سی ہنسی کے ساتھ جینی کی آواز آئی۔ "اس کے چھوڑے ہوئے غلط پیغامات سن کر میں نے اندازہ لگا لیا تھا کہ وہ سب کچھ سمجھ چکی ہے اور اب تمہاری خیر نہیں ہو گی۔"

تمہارے شر نے رات سے میرا ذہنی سکون غارت کیا ہوا ہے۔" میں نے اس کی حوصلہ شکنی کے لیے مصنوعی برہمی سے کہا۔ "اب تم مزید کیا چاہ رہی ہو؟"

"مجھے سبز فائل کے بارے میں بات کرنی ہے۔ وہ معاملہ یکا یک سنگین ہو گیا ہے۔" اس بار جینی کی آواز سنجیدہ اور کافی دھیمی ہو گئی۔

"میں نے کوئی سبز فائل نہیں دیکھی۔ تمہارا ذہ بھیجا ہوا بند لفافہ روزی کو دے دیا تھا۔"

"میں مان ہی نہیں سکتی کہ اس نے وہ لفافہ تمہارے سامنے نہیں کھولا ہو گا۔"

"وہ لفافہ اس نے لے کر رکھ لیا تھا۔ تم جانتی ہو کہ میں اس کا بوائے فرینڈ ہوں۔ اس کی کسی مجبوری کی وجہ سے میں دونوں بار اس کا قاصد بن کر تمہارے پاس آیا تھا۔ مجھے کسی فائل یا کاغذ کے بارے میں تجسس میں پڑنے کی کوئی ضرورت نہیں تھی۔" میں نے رکھائی سے جواب دیا۔

"تم اب مجھے چکما نہیں دے سکتے۔ یہ رومان اور راما وان کا ڈھکوسلا ختم کرو۔ مجھے معلوم ہو چکا ہے کہ تم ہی ڈیٹی ہو۔ اب میں مزید بے وقوف نہیں بنوں گی۔" جینی کے وہ الفاظ میری سماعت پر کسی بم کی طرح گرے۔ اس کا لب و لہجہ سخت اور پر یقین تھا۔

"میں نے رات بھی کہا تھا اور اب پھر کہہ رہا ہوں کہ تمہارے کچھ کہنے یا سمجھنے سے حقیقت میں کوئی بڑی تبدیلی نہیں آ سکتی۔ میں جو ہوں، وہی رہوں گا۔"

"ویرا تمہاری بعض مخصوص عادتوں کے بارے میں مجھے بہت کچھ بتا چکی ہے۔ رات تم سرور میں تھے۔ تمہیں اپنے اوپر زیادہ اختیار نہیں تھا۔ میں نے تمہاری ان مخصوص

عادتوں کو رات دیکھا اور بھگتا ہے۔ میں قسم کھا سکتی ہوں کہ تم ذہنی ہو۔ اب مجھ سے اڑنے کی کوشش مت کرو۔"

اس کی وہ باتیں سن کر میں سناٹے میں آ گیا۔ میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ وہ اپنی کسی سہیلی سے اتنی قریب ہو سکتی ہے۔ جینی کے ساتھ پچھلی رات کے چند بے لگام لمحوں میں مجھ سے نہ جانے وہ کون سی حرکات سرزد ہوئی تھیں جن کی بنا پر وہ میرے ذہنی ہونے پر پورے وثوق سے قسم کھا رہی تھی۔ سب سے بڑی بپتا یہ تھی کہ اس کا دعویٰ درست تھا۔

"یہ بحث اب یہیں ختم کرو۔" میں نے شکست تسلیم کرنے کے بجائے متبادل حل سوچتے ہوئے سخت اور خشک لہجے میں کہا۔ "ورڈی نے تم سے کیا بکواس کی ہے، یہ میں اس سے پوچھ لوں گا۔ اگر تم کو سبز فائل واپس چاہیے تو میں وہ اسی وقت لوٹا سکتا ہوں۔"

"ہرگز نہیں...... اسے آگ لگا دو، تلف کر دو۔" اس کی بوکھلائی ہوئی آواز سنائی دی۔ "اس کی وجہ سے آج مجھ سے سخت باز پرس ہوئی ہے کیونکہ اس کی غیر حاضری میں، میں ہی دفتر کی سربراہ تھی اور ریکارڈ کی حفاظت میری ذمے داری تھی۔"

اگر آتزک بنل کو اپنی میز کے خفیہ خانے سے سبز فائل کی چوری کا علم ہو چکا تھا تو جینی واقعی ایک بدترین خطرے سے دوچار ہو چکی تھی۔ میں نے اس کی دل جوئی کے لیے اپنا لہجہ نرم کرتے ہوئے کہا "یہ بہت برا ہوا۔ مجھے تفصیل سے بتاؤ کہ یہ سب کیسے ہوا؟"

"آج میں نے دفتر میں تلوار کی دھار پر رہ کر دن گزارا ہے۔ صبح گیارہ بجے کے قریب اسے فائل کی ضرورت پیش آئی ہوگی۔ وہ نہیں ملی تو اس کا دماغ الٹ گیا۔ اس نے چیخ چیخ کر دفتر کو سر پر اٹھا لیا، اپنی میز کی درازیں نکال پھینکیں، شیلف توڑ دیے۔ وہ گندی گندی گالیاں دے کر دفتر والوں کو پھاڑ کھانے کو دوڑ رہا تھا......"

"اس کی حالت کا اندازہ ہو گیا۔ یہ بتاؤ کہ آگے کیا ہوا؟" میں نے گفتگو کے درمیان اسے ٹوکا۔

"اس نے مجھے اپنے کمرے میں طلب کر کے وحشیانہ لہجے میں سبز فائل کے بارے میں پوچھا تو میری حالت غیر ہونے لگی۔ میں نے تقریباً روتے ہوئے اسے بتایا کہ مجھے فائل کا کچھ پتا نہیں۔ وہ برس پڑا کہ اس کی غیر حاضری میں دفتر کی ذمے داری میری ہوتی ہے...... شام سے پہلے فائل نہ ملی تو وہ مجھے گولی مار دے گا۔" اس کی آواز رندھنے لگی۔

"حیرت ہے کہ تم اب بھی زندہ ہو۔ کیا اسے تم پر رحم آ گیا تھا؟" میں نے اسے دلاسا دینے کے لیے نیم مزاحیہ لہجے میں لقمہ دیا۔

"پھر سوا بارہ بجے دو گارڈ ایک لڑکے کو مارتے ہوئے اوپر لائے۔ آتزک بنل نے اپنا سارا غصہ اس لڑکے پر اتار دیا اور اسے مار مار کر لہولہان کر دیا۔ وہ اس سے مسلسل تمہارے بارے میں پوچھ رہا تھا۔ اس بد قسمت لڑکے کا حشر دیکھ کر سب سہمے ہوئے تھے۔ تھوڑی دیر کے بعد اسے نہ جانے کیا خیال آیا کہ اس نے لڑکے کی مرہم پٹی اور دیکھ بھال شروع کرا دی۔ اس وقت آتزک بنل بس تھوڑی دیر کے لیے پرسکون ہوا تھا۔ ڈیڑھ بجے لڑکے کی مہمان داری اچانک ختم کر دی گئی اور اسے دھکے دے کر دفتر سے نکال دیا گیا۔ اسی کے ساتھ آتزک کا پارہ دوبارہ چڑھنے لگا۔"

جینی اپنے دفتر میں پیش آنے والے واقعے کو ہر ضروری اور غیر ضروری تفصیل کے ساتھ سنا رہی تھی۔ اس دوران میں وہ ڈھٹائی سے مجھے ذہنی قرار دے رہی تھی مگر میں نے اسے ٹوکنے کی ضرورت محسوس نہیں کی۔ اس کی کہانی سے مجھے جیکسن کے ساتھ عمارت میں پیش آنے والے ان واقعات کا بھی علم ہو رہا تھا جن سے میں یکسر بے خبر تھا۔

"خوف و دہشت سے میرا حال برا تھا۔ دل چاہ رہا تھا کہ دفتر سے اٹھ کر کہیں بھاگ جاؤں مگر ٹانگوں سمیت پورے بدن میں جان نہیں تھی۔" جینی فون پر اپنی سنسنی خیز کہانی بیان کیے جا رہی تھی۔ "دیوانگی کا دوسرا دورہ پڑنے کے بعد آتزک میرے کمرے میں گھس آیا۔ اس نے سارا ریکارڈ بکھیر کر رکھ دیا اور میں سہم کر یہ تماشا دیکھتی رہی۔ جب ناکامی کے بعد وہ جھنجلا کر میرے اوپر غرایا تو

جانے کیسے مجھے ہیلن رائے یاد آگئی۔ وہ بے چاری اب قابل رحم حالت میں ہے مگر میں نے اپنی جان بچانے کے لیے سارا الزام اسی پر ڈال دیا۔ وہ غصے سے مٹھیاں بھینچتا اور فرش پر بکھری ہوئی فائلوں کو ٹھوکریں مارتا میرے دفتر سے چلا گیا۔ اس کے بعد سے چھٹی ہونے تک وہ اپنے دفتر میں محصور ہو کر شراب پی رہا تھا۔"

"تمہیں ہیلن کیسے یاد آگئی؟ اس پر تم نے کیا الزام عائد کیا تھا؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"یوں سمجھ لو کہ اس وقت میری آنکھوں کے سامنے موت منڈلا رہی تھی۔ وہ اسی دہشت کا کوئی کرشمہ تھا۔ وہ عجلت میں دفتر سے جاتے ہوئے ہیلن رائے کو خود ہی اپنے دفتر کا نگراں بنا کر گیا تھا اور اسی وجہ سے کسی نامعلوم آدمی یا شاید تم ہی کو اس لڑکی کے کان بھرنے کا موقع ملا تھا۔ میری ذمے داری اس کے چلے جانے کے بعد شروع ہوئی تھی۔" وہ بتانے لگی۔ "میں نے بس اتنا اضافہ کیا کہ میں نے ہیلن کو اس کی میز کی درازیں واپس ڈالتے دیکھا تھا اور یہ سمجھ کر خاموش رہی تھی کہ وہ شاید اپنے باس کی ہدایت پر کوئی دیکھ بھال کر رہی ہے۔ یہ بات فوراً اس کے ذہن میں بیٹھ گئی۔"

جینی نے وہ باتیں معصومانہ سادگی سے بتائی تھیں لیکن آخری قلابازی پر میں اس کی حیلہ سازی کی صلاحیتوں کا قائل ہو گیا۔

ہیلن رائے اپنے سابقہ باس کے بھیجے ہوئے کسی درندے کے جنسی تشدد کا نشانہ بننے کے بعد پاگل ہوگئی تھی۔ مجھے شبہ تھا کہ آرنک نیل نے اپنے پروگرام کے مطابق کوئی زہریلا انجکشن دے کر اسے پاگل کرایا تھا تاکہ وہ عالم ہوش میں اس کے کرتوتوں کی کہانی زیادہ دور تک نہ پھیلا سکے۔

دیوانگی کسی صدمے کا نتیجہ ہو یا زہریلی دوا کا، دونوں صورتوں میں دماغ کے کچھ صحت مند اور فعال خلیے شدید تباہی کے عمل سے دوچار ہوتے ہیں۔ عام طور پر ان کی بحالی کسی طویل اور صبر آزما علاج کی متقاضی ہوتی ہے۔ اس وقت ہیلن رائے قابل رحم حالت میں تھی۔ آرنک نیل کے لیے کسی بھی طرح ممکن نہیں تھا کہ وہ ہیلن سے سبز فائل کے بارے میں کچھ معلوم کر سکے۔

جینی نے ہیلن رائے کا نام استعمال کر کے آرنک نیل کو بدترین ذہنی دھچکا لگایا تھا۔ وہ یہ سوچ کر اپنے بال نوچ رہا ہوگا کہ ہیلن کو پاگل پن کے عذاب سے دوچار کر کے اس نے سبز فائل کی واپسی کی ہر راہ خود ہی مسدود کر دی تھی۔

"روزی سے تم کیا چاہ رہی تھیں؟" اس کی کہانی مکمل ہونے پر میں نے پوچھا۔

"آج میں نے اپنی زندگی کا بدترین دن گزارا ہے۔ پلوں کے سائے میں گٹر کے ڈبوں میں راتیں بسر کرتے ہوئے بھی میں نے کبھی اتنی دہشت محسوس نہیں کی جتنی آج رنکس کے بھرے دفتر میں میرے اوپر طاری تھی۔ یہ رنکس میں میری ملازمت کا آخری دن تھا۔ کل میں وہاں نہیں جاؤں گی۔"

"ایسی غلطی بھول کر بھی نہ کرنا۔ تم دوسری ہیلن رائے بنا دی جاؤ گی۔ حوصلے سے کام لو اور بس چند روز انتظار کرو۔ وہ اپنی موت آپ مر جائے گا...... روزی کے بارے میں میرا سوال اب بھی باقی ہے۔"

"میں اس منحوس دفتر میں رہوں یا نہ رہوں، اب سبز فائل کا سراغ نہیں ملنا چاہیے۔ اسے میرے اوپر ذرا بھی شبہ ہو گیا تو وہ مجھ پر رحم نہیں کرے گا۔ میں نے اس کی فطرت دیکھ لی ہے۔"

"جس فائل کے لیے وہ اس قدر بے چین اور دیوانہ ہو سکتا ہے، تم اس کی قدر و قیمت کا کوئی اندازہ لگا سکتی ہو؟ اسے اتنی آسانی سے ضائع نہیں کیا جا سکتا۔ تم بالکل بے فکر رہو۔ اس بارے میں تمہارا نام نہیں آئے گا۔"

"میں نے عجلت میں وہ پانچوں کاغذ دیکھے تھے۔ تم آرنک سے ان کی قیمت وصول کرنے کے بجائے انہیں جلا دو۔ جب تک یہ فائل تمہارے پاس ہے، میرے سر پر تلوار لٹکی رہے گی۔"

"قدر و قیمت سے مراد صرف ڈالر نہیں ہوتے جینی بے بی...... اس کے سہارے آرنک نیل کو ننگی کا ناچ نچایا جائے گا۔ ہیلن رائے اب جزا و سزا کے خوف سے بے نیاز ہو چکی ہے۔ موت اس کے لیے ایک بہتر انجام

بات ہو گی۔ تم نے فائل کی چوری کا الزام اس پر لگایا ہے۔ میں اسے بتاؤں گا کہ اس کے دفتر میں جیلن ہی میری مخبر تھی اور اسی نے سبز فائل مجھے پہنچائی تھی۔ یہ سن کر اس کے زخم اور گہرے ہو جائیں گے تمہاری پوزیشن اور زیادہ صاف ہو جائے گی۔ اس بارے میں تمہیں فکر مند ہونے کی ضرورت نہیں۔"

"بھلے دن آ گئے ہیں تو میں زندہ رہنا چاہتی ہوں۔"

یک بہ یک اس کی آواز روہانسی ہو گئی" تمہاری حد سے زیادہ خود اعتمادی کی وجہ سے مجھے کچھ ہوا تو میں مر کر بھی تمہیں معاف نہیں کروں گی۔"

"مجھے تمہاری یہ شرط منظور ہے مگر تمہیں بھی میری ایک بات ماننی ہو گی۔"

"وہ کیا؟" میری تسلی پر اس کی رندھی ہوئی آواز قدرے صاف ہو گئی۔

"تم اپنے یک طرفہ دعوے کے بعد بار بار مجھے ذہنی قرار دے رہی ہو۔ جب تک روزی کے ساتھ بیٹھ کر اس دعوے کا تصفیہ نہیں ہو جاتا تم مجھے صرف رمضان کہو گی۔"

"یہ میرے اپنے اطمینان کی بات ہے کہ میں نے تم کو دریافت کر لیا ہے۔ سب کے سامنے میں تم کو وہی کہوں گی جو تم چاہو گے۔"

"اتنا کچھ ہو جانے کے بعد تم پھر وہی رٹ لگائے جا رہی ہو۔" میں نے کہا۔

"ایک بات بتا دوں۔ اپنی عادتوں کے بارے میں روزی سے ایک لفظ بھی نہ پوچھنا۔"

"اس کے بغیر شاید تمہارے دماغ کا فتور دور نہیں ہو سکے گا۔"

"لیکن تم مشکلات میں پڑ جاؤ گے۔ وہ میری اور روزی کی آپس کی باتیں ہیں۔" وہ سنجیدہ لہجے میں کہہ رہی تھی۔" تمہاری زبان سے ان کا ذکر سن کر وہ چونک پڑے گی۔ تم جانتے ہو کہ وہ کتنی تخیل پرست ہے اس پر سب کچھ واضح ہوتا چلا جائے گا۔"

جینی کا سمجھایا ہوا وہ باریک نکتہ فوراً ہی میرے ذہن نشین ہو گیا لیکن میں نے اس کی اہمیت کو نظر انداز کرتے ہوئے سرسری لہجے میں کہا" تم اس بارے میں سختی سے اپنی زبان بند رکھو گی۔ یہ میرا اور روزی کا معاملہ ہے۔ میں خود ہی سوچ سمجھ کر طے کر لوں گا۔"

"بتانا میرا کام تھا۔ آگے تم مجھ سے بہت زیادہ سمجھ دار ہو۔ اڑتی چڑیا کے پر گن لیتے ہو۔"

آخری فقرہ ادا کر کے اس نے ایک مرتبہ پھر یہ جتانے کی کوشش کی تھی کہ وہ مجھے ذہنی سمجھتی ہے۔ اپنے دوسرے کشش انگیز خواص کے ساتھ وہ ذہین بھی اور اپنی بات کہنے کا سلیقہ جانتی تھی۔

"آخری بار یاد دلا رہا ہوں کہ تم رنگس کی ملازمت نہیں چھوڑو گی، باقاعدگی سے دفتر جاتی رہو گی۔" میں نے گفتگو ختم کرنے کی نیت سے اسے تاکید کی۔

"دفتر جانے میں کوئی ہرج نہیں لیکن میں نے آج آئزک کا جو بھیانک روپ دیکھا ہے، اس کے بعد میں اپنے اندر اس کا سامنا کرنے کا حوصلہ نہیں پاتی۔" اس نے جھجکتے ہوئے جواب دیا

"موجودہ حالت میں شاید وہ خود بھی اپنے ملازمین کا زیادہ سامنا نہ کرے۔ سامنا ہو بھی گیا تو وہ تم کو کھا نہیں جائے گا۔ نوکری چھوڑ کر تم اسے زبردستی اپنی طرف متوجہ کرو گی۔"

"اگر یہ تمہارا حکم ہے تو میں اس پر ضرور عمل کروں گی۔" اس نے احسان جتایا۔

"ہاں، یہ میرا حکم ہے۔" میں نے جھلا کر کہا" تم نے اس سے انحراف کیا تو میں تمہیں ادھیڑ ڈالوں گا۔"

"بس، اب میں آنکھیں بند کر کے تمہارے اوپر بھروسا کر سکتی ہوں۔" ریسیور پر اس کی آسودہ آواز ابھری" مارنے والے مرد مرنے سے بچانے میں کسی بھی حد تک جا سکتے ہیں۔"

میرے کانوں میں ایک احمقانہ سی پچکار گونجی اور فون بے جان ہو گیا۔

میں نے کریڈل دبا کر دوسرا نمبر ملانے کی تیاری کر لی۔ جینی کی بھرپور کہانی سننے کے بعد آئزک بیل کی فوری مزاج پرسی ضروری ہو گئی تھی۔ مجھے یقین تھا کہ میری زبان سے سبز فائل کا ذکر سن کر اس پر حیرتوں کے پہاڑ ٹوٹ پڑیں گے۔

آرتھر ک جیل سے بات کرنے سے پہلے میرے ذہن میں چند بنیادی باتیں بالکل واضح تھیں۔ اس کی میز کی درازوں کے پیچھے سے سبز فائل اڑا لے جانے کا الزام مظلوم مگر باضمیر ہیلن رائے کے سر تھوپنے کے لیے یہ ضروری تھا کہ میں رنگس کے دفتر میں رونما ہونے والے تازہ واقعات سے مکمل بے خبری کا مظاہرہ کرتا رہوں۔

وہی ایک ترکیب ایسی تھی کہ اس پر عمل کرنے کے نتیجے میں آرتھر ک جیل کے ذہن میں یہ خیال سختی سے جاگزیں ہو جاتا کہ جب تک ہیلن اس کے دفتر میں موجود تھی، مجھے وہاں کی پل پل کی خبریں پہنچاتی رہی اور اس کا ذہنی توازن خراب ہوتے ہی میرے لیے معلومات حاصل کرنے کا وہ مصدقہ ذریعہ سرے سے ختم ہو چکا تھا۔

اس وقت نیویارک کی فضاؤں سے دن کا اجالا معدوم ہو چکا تھا۔ ہر طرف شام کے تیزی سے اترتے ہوئے وحشت کدے نے ڈیرے ڈالے ہوئے تھے۔ جینی کافی دیر پہلے رنگس کے دفتری اوقات ختم ہونے کے بعد اپنے گھر لوٹ چکی تھی مگر آرتھر ک جیل اپنی بدنصیبی کا سوگ منانے کے لیے دفتر میں موجود تھا۔ اس نے پہلی ہی گھنٹی پر فون کا ریسیور اٹھایا تھا۔

جینی مجھے پہلے ہی بتا چکی تھی کہ وہ اپنے دفتر میں محبوس ہو کر شراب نوشی کر رہا تھا۔ اس کی آواز خمار سے بوجھل تھی مگر لہجہ صاف تھا۔

''مجھے امید نہیں تھی کہ تم اس وقت بھی اپنے دفتر میں بیٹھے ہو گے۔'' اس کے ہیلو کے جواب میں میں نے کسی بھی طنز و تضحیک کے بغیر سپاٹ لہجے میں کہا۔

''اوہ!'' ایک گہرے سانس کے ساتھ اس کی بے ساختہ آواز ابھری' تمہاری منحوس آواز سے مجھے نفرت ہو گئی ہے۔ آخر تم میرے پیچھے کیوں پڑ گئے ہو؟''

''میں سان فرانسسکو کا رہنے والا ہوں اور نہ اتنا بدذوق ہوں کہ تم جیسے مضحک دیوزاد کے پیچھے پڑوں جو میں جس کے پیچھے لگا ہوا تھا اسے تم پہلے ہی بے باو کر چکے ہو۔''

''کب تم کوئی نئی کہانی سناؤ گے؟'' اس کی آواز تلخ ہو گئی۔

''میں کہانیوں کا آدمی نہیں ہوں، حقیقت کی دنیا میں رہتا ہوں......''

''میرا نمبر تمہارے ہاتھ لگا ہوا ہے' وہ غلط حرام نے تمہیں سی ایس ڈی کی چھتری فراہم کی ہوئی ہے۔'' اس نے میری بات کاٹ کر تیزی سے کہا' میں تمہاری ہرزہ سرائیاں سننے پر مجبور ہوں۔ جو کچھ کہنا ہے جلدی بک ڈالو۔ اس کے بعد مجھے فون نہ کرنا۔''

''کوئی اہم بات یاد آ گئی تو فون کرنا ہی پڑے گا۔'' میں نے جواب دیا۔

''بے سود ہوگا۔ میں نہیں ملوں گا۔'' اس کی آواز سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس نے میری دھمکی سے ہراساں ہو کر وہ بہانہ کیا تھا ورنہ وہ سبز فائل کے غم میں نڈھال ہو گیا تھا' میں تمہیں صرف دو منٹ دے سکتا ہوں۔''

''میں تم سے صرف یہ پوچھنا چاہتا ہوں کہ رائٹ ہاؤس کے پانچ کاغذوں پر موجود تحریر کس زبان میں لکھی گئی ہے؟'' اسے گریز پر آمادہ پا کر میں نے کسی توقف کے بغیر وہ سوال کر ڈالا جو آرتھر ک جیل کے لیے اعصاب شکن ثابت ہو سکتا تھا۔

''بکواس...... تم جھوٹے ہو...... تم کھوکھلے دعوے کر رہے ہو...... تم ان کاغذوں کی گرد کو بھی نہیں پہنچ سکتے۔'' اس کی آواز سے بے اختیاری مترشح تھی۔ اس نے قدرے اٹک اٹک کر اپنے ذہن میں پیدا ہونے والے سارے شبہات کا اظہار کر ڈالا تھا۔

''تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔'' میں نے سنجیدگی سے کہا ''ان کاغذوں پر ذرا بھی گرد نہیں تھی کیونکہ وہ بہت احتیاط سے سبز رنگ کی ایک فائل میں لگے ہوئے تھے۔''

''اوہ خدا!'' اس بار آرتھر ک جیل کے اعصاب بکھر کر رہ گئے۔ اس کی بے ساختہ آواز سے ہزیمت کا کھلا اعتراف جھلک رہا تھا۔ ''اس کا مطلب ہے کہ تم اس فائل پر قابض ہو چکے ہو...... میری بات مان لو کہ تمہارے لیے وہ فائل بالکل بے کار ہے۔ وہ تمہیں کہاں سے ملی ہے؟''

''اسی لیے میں کہہ رہا تھا کہ تم نے ہیلن رائے کے ساتھ بہت ظالمانہ سلوک کیا ہے۔ یہ کام اسی بیچاری لڑکی نے سرانجام دیا تھا۔ میری خواہش تھی کہ...... کی ملازمت کو خیرباد نہ کہے اور تمہارے خلاف ......

کرتی رہے مگر وہ بہت نادان اور جذباتی نکلی۔ ہارلم کی سڑکوں پر بہنے والے خون میں نظر آنے والے تمہارے عکس نے اسے دل برداشتہ کر دیا۔ ملازمت چھوڑ کر بھی وہ تمہارے غیر انسانی انتقام کا نشانہ بن گئی۔"

"مجھے معلوم تھا کہ وہ مجھ سے غداری کر رہی ہے۔" آتزک بیل کی آواز میں غم و غصہ تھا "مگر یہ علم نہیں تھا کہ وہ تمہارے ہاتھوں بکی ہوئی ہے۔ میرے دفتر کی ساری خبریں وہی تم کو پہنچاتی رہی ہوگی۔ کاش...... کاش میں نے اسے ہلاک کرنے کا فیصلہ نہ کیا ہوتا۔ اسے اس کے جرم کی بہت ہلکی سزا ملی ہے۔ اب اس کی تکا بوٹی بھی کر دی جائے تو اس کے لیے کوئی فرق نہیں پڑے گا......"

وہ الو کا پٹھا تھا۔ اسے کچھ معلوم نہیں تھا کہ اس کی بنیادوں کو کس رخ سے منہدم کرنے کی تیاریاں کی جارہی تھیں۔ اس نے جینی کی مدافعانہ الزام تراشی کا سہارا لے کر باخبر ہونے کا دعویٰ کرنا چاہا تھا لیکن میں نے اس کی بات درمیان سے ہی اڑا دی "تمہاری دی ہوئی مہلت کی مہلت ختم ہو چکی۔ اب میں فون بند کر رہا ہوں۔"

"نہیں ڈیڈی! فون بند مت کرنا۔" اس کی بوکھلائی ہوئی آواز ریسیور میں گونجی "تم چاہو تو اس وقت ایک اچھی ڈیل کر سکتے ہو۔"

"کیسی ڈیل؟" میں نے مضحکہ اڑانے والے انداز میں پوچھا "کیا اب تم ہیلن رائے کے ساتھ پیش آنے والے وحشیانہ واقعات کو اپنے اوپر لوٹانے کے لیے تیار ہو؟"

"اسے بھول جاؤ۔" اس کی آواز نیم جذباتی سرگوشی میں تبدیل ہو گئی "بساط جمتی ہے تو بڑے مہروں کو بچانے کے لیے نہ جانے کتنے پیدل پٹوانے پڑتے ہیں۔ تم نے اگر اپنی ایک انفارمر کے انجام کو اپنے دل کا...... روگ بنا لیا تو اپنی مٹی پلید کرا لو گے۔"

"عجیب بات تو یہ ہے کہ تم خود بھی مجھے خاک میں ملانے کی آرزو میں سلگ سلگ کر راکھ ہوتے جارہے ہو پھر اب میرے ساتھ ہمدردی کی کیا ضرورت پیش آگئی۔" میں نے اسے اپنا اصل نام لینے پر ٹوکنے کی ذرا بھی ضرورت نہیں سمجھی۔ مجھے معلوم تھا کہ وہ اس وقت بدحواس ہو چکا تھا اور لائن پر بھی ایس ڈی موجود ہونے کی وجہ سے وہ اس گفتگو کو میری لاعلمی میں ریکارڈ کر کے کہیں بھی اپنے دعوے کے ثبوت کے طور پر پیش نہیں کر سکتا تھا۔

"یہ ہمدردی نہیں، ایک مشورہ تھا۔ ہیلن اور ہارلم کے کالے کتوں کے خون کو بھول کر ہی تم کوئی صحیح فیصلہ کر سکتے ہو۔ یہ جذباتی باتیں ہمارے درجے کے آدمیوں کو زیب نہیں دیتیں۔"

اس کے دماغ میں سمائے ہوئے تکبر کو پامال کرنے کی نیت سے میں نے تلخی سے کہا "اور ان سفید سوروں کے غلیظ خون کے بارے میں تم کیا کہتے ہو جو رکس کی دو گاڑیوں سمیت بموں سے اڑا دیے گئے تھے؟ ان کا خون ہارلم کے کالوں کے خون سے زیادہ افضل تو نہیں تھا۔"

"وہ سب ایک ہی تھیلی کے چٹے بٹے تھے۔ میں نے تمہارے پیدل پیٹے، تم نے میرے پیدل مار لیے۔" اس نے میری بات کا برا مانے بغیر کہا "مجھے ان کی ذرا بھی پروا نہیں ہے۔ ہر اجرتی بدمعاش کو ایک نہ ایک دن اسی انجام سے دوچار ہونا پڑتا ہے۔ جو دشمنوں کی گولیوں سے بچے رہتے ہیں، آخر میں وہ قانون کی چکی میں پیس دیے جاتے ہیں۔ مجھے اور تم کو ان کی سطح سے بہت بلند ہو کر کام کی باتیں کرنی چاہئیں۔ انہی پر ہماری بقا کا انحصار ہے۔"

"میری بقا کے لیے تم کو فکرمند ہونے کی ضرورت نہیں۔ صرف اپنی بات کرو۔"

"سبز فائل مجھے لوٹا دو۔" قدرے توقف کے بعد اس کی آواز ابھری۔

"ایک بے کار فائل کے لیے تمہارا مطالبہ مضحکہ خیز معلوم ہو رہا ہے۔"

"تمہارے لیے وہ فائل بالکل ردی ہے مگر مجھے اس کی ضرورت ہے۔"

"میں اس فائل کو جلا کر تلف کر دوں گا، تم کو نہیں دوں گا۔ تمہارے مفادات کو زک پہنچانا ہی اب میرا مشن بن کر رہ گیا ہے۔ یہ بات تم اچھی طرح جانتے ہو۔"

"سمجھوتا کر لو، اس بار میں صدق دل سے وعدہ کرتا ہوں کہ ہماری دشمنی دوستی میں بدل جائے گی۔ ہماری

دنیا میں کوئی بات حرف آخر نہیں ہوتی۔"

"سیاست میں ایسا ضرور ہوتا چلا آیا ہے، میں سیاست داں نہیں ہوں۔"

"اگر بلیک ڈیڈ تمہارے پاس موجود ہے تو اس سے میری بات کرا دو۔ اس وقت وہی تمہارا پشت پناہ بنا ہوا ہے۔ شاید وہ تمہیں سمجھا لے۔" قدرے تردد کے بعد وہ بولا۔

"بلیک ڈیڈ اپنے دو جان نثاروں کے ساتھ رنگس پر ایک اور کاری ضرب لگانے کے لیے نکلا ہوا ہے۔ تم اسی نمبر پر موجود رہو تو وہ واپس آنے کے بعد تم سے بات کرلے گا۔" میں نے بالکل سرسری لہجے میں کہا "یہ یاد رکھنا کہ وہ میری مرضی کے خلاف نہیں جاسکے گا۔"

"میں تم سے اس فائل کا سودا کرنے کے لیے تیار ہوں۔" اس کا لہجہ نرم اور ڈھیلا ہوگیا۔

"بولی لگاؤ۔ اسی کے بعد میں کوئی رائے دے سکوں گا۔" میں نے دل ہی دل میں اس کی بے بسی اور بے چارگی سے محظوظ ہوتے ہوئے کہا۔

"ان پانچ کاغذوں کے لیے میں تمہیں دس ہزار ڈالر ادا کرنے کے لیے تیار ہوں۔"

میں استہزائیہ انداز میں ہنس پڑا۔ "مجھے اتنا احمق اور نادان مت سمجھو۔ امریکی صدر کے دفتر کے وہ کاغذات اتنے بے وقعت نہیں ہوسکتے۔ اس سے زیادہ وہ لاگت تو ان کاغذوں کو بنانے پر آگئی ہوگی۔ تم اس وقت بھی بد نیتی اور چال بازی پر اترے ہوئے ہو۔"

"تم بھول میں ہو۔ وہ تحریر وائٹ ہاؤس کی اسٹیشنری پر نہیں ہے۔"

"امریکی صدر کا مونوگرام ہر کاغذ کی ساخت میں واٹر مارک کے طور پر موجود ہے۔" میں نے اسے اپنے مشاہدے سے آگاہ کرتے ہوئے کہا "اسے تم کیسے جھٹلاؤ گے؟"

"جان لی بگ نامی کمپنی وائٹ ہاؤس کی اسٹیشنری کے لیے کاغذ تیار کرتی ہے۔ ان کے مل سے نکلنے والی ردی میں سے وہ کاغذ نکالے گئے ہیں۔" آرنرک جل نے پوری سنجیدگی سے مجھے قائل کرنے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔

"بلا وجہ جھوٹ بولنے اور مجھے بہکانے کی ضرورت نہیں۔" میں نے درشت لہجے میں کہا "اتنا علم مجھے بھی حاصل ہوا ہے کہ ماورا: میں جب اہم یا قیمتی کاغذ بنایا جاتا ہے تو اس کی ردی کی ایک کترن بھی مل سے باہر نہیں نکلتی۔ ساری ردی کو دوبارہ گلا کر کاغذ میں کھپا دیا جاتا ہے۔ ایسا اندھیر ہونے لگے تو دنیا بھر میں جعلی کرنسی اور کاغذ کا طوفان آجائے۔"

"مشکل یہ ہے کہ تم دنیا کے ہر موضوع پر عقل کل بننے کی کوشش کرتے رہتے ہو۔" اس نے زچ ہوکر کہا "تمہیں کوئی بات سمجھانی آسان نہیں ہوتی۔ میرے لیے اہمیت ان کاغذوں کی نہیں، ان پر لکھے ہوئے مواد کی ہے۔ تم ساری عمر بھی اس تحریر کو نہیں پڑھ سکو گے۔"

"ساری اہمیت اسی بات کی ہے کہ وہ امریکی ایوان صدارت کی دستاویز ہے۔ اس کے آخر میں تم سمیت چار فریقوں کے اصل دستخط ہیں۔ مجھے یقین ہے کہ ان میں امریکی صدر یا اس کے کسی معتمد آدمی کے دستخط بھی موجود ہیں اور یہ چار فریقی معاہدہ کسی مذموم مقصد کے تحت وجود میں لایا گیا ہے ورنہ اس کی تم جیسے دہشت گرد اور نسل پرست کے پاس موجودگی کا کوئی جواز نہیں تھا۔"

وہ دخل اندازی کے بغیر تحمل سے میری بات سنتا رہا پھر ایک گہرا سانس لے کر بولا "تمہاری سوچ منفی ہے اس لیے تم یہ قیاس آرائی کررہے ہو اور مجھے مجبور کررہے ہو کہ تمہاری کہی ہوئی ہر بات کو درست تسلیم کرلوں۔ تمہیں کیسے پتا چلا کہ اس پر میرے دستخط بھی ہیں؟"

"مجھ سے یہ مکاری نہیں چلے گی۔ تم بھول رہے ہو کہ پاگل ہونے سے پہلے ہیلن رائے تمہاری خاص ملازمہ تھی اور تمہارے دستخطوں سے اچھی طرح واقف تھی۔ اس کی نشاندہی کے بعد تم اس حقیقت کی تردید نہیں کرسکتے۔"

"میں نے تردید نہیں کی۔" اس نے جلدی سے کہا "میں صرف یہ معلوم کرنا چاہ رہا تھا کہ یہ بات تمہیں کیسے معلوم ہوئی۔ ہیلن میرے لیے آستین کا سانپ بنی ہوئی تھی۔ مجھے اس سے ایسی کھلی بغاوت کی امید نہیں تھی۔

اس نے میرے اعتماد کو بری طرح مجروح کیا ہے۔"

"سانپ گزر جانے کے بعد اب لکیر پیٹنا بے سود ہے۔ مجھ سے کام کی بات کرو۔ میں زیادہ دیر تک وقت برباد نہیں کروں گا۔" میں نے خشک لہجے میں کہا۔

"اس سبز فائل کے لیے میں تمہیں تیس، پچیس بلکہ پچاس ہزار ڈالر دے سکتا ہوں۔ یہ میری طرف سے تمہارے لیے خیر سگالی کا اظہار ہے۔" وہ ایک ہی سانس میں اپنی پیش کش کو دس سے پچاس ہزار ڈالر تک بڑھاتا چلا گیا۔

میں دل ہی دل میں اس کی مکاری پر ہنسا پھر بولا۔

"مجھے تمہاری خیر سگالی کی ضرورت نہیں۔ تم سراپا شر ہو۔ تم سے کسی بھی بھلائی کی امید رکھنی ایسی ہی ہے جیسے انگاروں سے پانی ٹھنڈا کرنے کی توقع کرنا۔ یہ ہزاروں کی نہیں ملین ڈالر کی ڈیل ہوگی۔"

"ملین ڈالر!" اس کی تحیر زدہ آواز سے ظاہر ہو رہا تھا کہ میرے مطالبے پر وہ بھونچکا رہ گیا تھا "جانتے ہو کہ تم کیا کہہ رہے ہو؟ ملین ڈالر بہت بڑی رقم ہوتی ہے۔"

"ڈیوڈ اسٹارز اورشپ کے سربراہ کی زبان سے یہ بات بہت حقیر معلوم ہوتی ہے۔" میں نے طنز سے کہا "پہلے تم اپنی فیاضیوں کے بارے میں بہت شیخیاں بگھارتے رہے ہو۔"

"کاغذ کے پانچ ٹکڑوں کے لیے یہ رقم بہت زیادہ ہے۔ ویسے تم جو چاہو لے سکتے ہو۔ ملین ڈالر دے کر بھی میرے اثاثوں میں کوئی فرق نہیں پڑے گا۔"

میرے زہریلے فقروں پر وہ تلملا کر بولا۔

"میں نے ایک ملین نہیں ملین ڈالر کہا تھا۔ فی ورق ایک ملین یعنی سبز فائل کے پانچ ملین بنتے ہیں۔ ہاں کرو یا انکار کردو۔" میں نے اس پر اپنا دباؤ بڑھا دیا۔

لائن پر چند ثانیوں کے لیے سکوت چھایا رہا پھر اس کی نیم مردہ آواز سنائی دی "تم حد سے زیادہ تجاوز کر رہے ہو۔ یہ مطالبہ معقولیت سے عاری ہے۔"

مجھے اندازہ تھا کہ وہ بے چون و چرا آمادگی ظاہر نہیں کرے گا۔ اس کا احتجاج سنتے ہی میں اکھڑ گیا "اب فائل کو بھول جاؤ۔ یہ سودا نہیں ہوگا۔ کوئی دوسری بات کرو۔"

"تین ملین لے لو۔ مجھے وہ فائل چاہیے۔" آرنر کیتل نے اصرار کیا۔

"اب تین ملین میں بھی بات نہیں بنے گی۔ اس بھکاری کی بات کرو جس سے تم خاک کے لیے مدد لے رہے ہو۔"

میں نے ایک بے رحمانہ سی ہنسی کے ساتھ کہا۔ "چلو پانچ ملین سہی۔ ہم کہاں مل رہے ہیں؟" اس کی آواز ہیجان آمیز ہوگئی۔

"یہ موضوع ختم۔ اب میں خود ہی فائل بیچنے کی کوشش کروں گا۔ مجھے یقین ہے کہ نیویارک کا کوئی نہ کوئی صحافی ان میں سے ایک دو دستخط ضرور پہچان لے گا۔"

"نہیں ڈیئی! بھول کر بھی ایسی غلطی نہ کرنا۔" وہ بے ساختہ بول اٹھا "فائل منظر عام پر آتے ہی مجھ سے پہلے تم مارے جاؤ گے۔ یہ سراسر خودکشی ہوگی۔"

"میری موت تمہارے لیے خوشی کا باعث بننی چاہیے۔ فکرمند کیوں ہو رہے ہو؟"

"تم اکیلے نہیں مرو گے۔ تمہارے بعد میری باری آجائے گی۔ ایسا ہرگز نہ کرنا۔"

"اب وہ ردی کاغذ یکایک اس قدر اہم کیسے ہوگئے؟" میں نے پوچھا۔

"تمہارے لیے وہ ردی ہیں مگر میرے لیے بہت اہم اور قیمتی ہیں۔"

"ان کی اہمیت بار بار دہرا کر تم میرے تجسس کو ہوا دے رہے ہو۔ اب میں ان کا متن جانے بغیر تم سے کوئی سودے بازی نہیں کروں گا....."

"تم وعدہ خلافی کر رہے ہو۔" وہ میری بات کاٹ کر بولا "پانچ ملین پر بات طے ہوگئی تھی۔"

"تم نے اسے تسلیم نہیں کیا اور بات ختم ہوگئی۔" میں نے تلخی سے کہا۔

وہ جو کچھ کہہ رہا تھا اس میں میرے لیے نادیدہ خطرات پنہاں تھے۔ پچاس لاکھ ڈالر ہر اعتبار سے ایک بہت بڑی رقم تھی جو وہ محض پانچ کاغذوں کے عوض ادا کر

نے کے لیے تیار تھا۔ اس پیش کش میں آرنوک جیل کی بد
نیتی ہو سکتی تھی کہ وہ سرے سے کوئی رقم ہی ادا نہ کرنا
چاہتا ہو اور محض بہلاوے کے طور پر سودا طے کر کے مجھے
قتل کرانا چاہ رہا ہو۔ اس مقام پر اس کی ساری
چالبازیاں پہلے سے ہی کھل ہو چکی تھیں اور میں جوں ہی اس
کے بچھائے ہوئے جال میں پہلا قدم رکھتا، وہ
دوبارہ مجھے پکڑ کر اپنا قیدی بنالیتا۔ وہ نیویارک کا ایک
نامی گرامی شخص اور رنلس جیسے بڑے ادارے کا سربراہ
تھا۔ اس کے لیے آدمیوں کا بندوبست کرنا ذرا بھی مشکل
نہ ہوتا۔ اس کی بھاری اور مسلح نفری سے کسی کھلے مقابلے
میں کامیابی سے ہم کنار ہونا میرے لیے کسی طرح ممکن
نہیں تھا۔

وہ اس معاملے کا ایک تاریک پہلو تھا۔ اس کے
ساتھ یہ ایک حقیقت تھی کہ آرنوک جیل کو میرے اور بلیک
ڈیڈ کے مفروضہ گٹھ جوڑ کا پورا یقین ہو چکا تھا۔ اس کے
ذہن میں وہ خیال میں نے ہی ڈالا تھا اور گاہے گاہے
اس کے شکوک و شبہات کو تقویت پہنچاتا رہا تھا۔ مجھے
دھوکا دینے کا کوئی بھی منصوبہ بنانے میں یہ خیال اس کے
آڑے آسکتا تھا کہ اس کے مقابلے میں میں تنہا نہیں
تھا۔ بلیک ڈیڈ اور اس کے حواری میرے ساتھ تھے۔

آرنوک جیل نے جس مضطربانہ انداز میں اپنی پیش
کش کو دس ہزار ڈالر سے پچاس لاکھ ڈالر تک پہنچایا تھا
اس سے یہ ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ ہر قیمت پر اس فائل کو
حاصل کرنے کے لیے بے چین تھا۔ میں نے اس کے
اسی اضطراب سے فائدہ اٹھانے کے لیے گفتگو کا سلسلہ
جاری رکھا تھا۔

پہلے اس نے مجھے صرف دو منٹ کا وقت دیا تھا اور
اس وقت وہ سب کچھ بھول کر مجھے سودے پر آمادہ کرنے
پر تلا ہوا تھا۔

”وہ فائل اس قدر مہمل اور مشکل ہے کہ کوئی اسے
ایک ڈالر میں بھی نہیں خریدے گا۔“ وہ کہہ رہا تھا ”میری
پیش کش ٹھکرا کر تم عمر بھر پچھتاتے رہو گے۔“

”میں اب بھی کوشش کر رہا ہوں۔ مجھے پیسے کی ہوس
نہیں ہے۔“ میں نے کہا ”رقم کے علاوہ تم اور کیا دے
سکتے ہو؟“

میری سلگانے والی گفتگو سے اس کے صبر و تحمل کا
پیمانہ تیزی سے لبریز ہوتا جا رہا تھا۔ اس نے بے چین
لہجے میں کہا ”دنیا میں آج ہر چیز پیسے میں تولی جاتی ہے۔
اگر تم پیسے سے اس قدر بدظن اور بیزار ہو تو پھر مزید کیا
کہہ سکتا ہوں۔ تم بتاؤ کہ تم کیا چاہتے ہو۔“

”کیا تم ٹائمز اسکوائر پر صرف بنیان اور انڈر ویئر
پہن کر دوڑ لگا سکتے ہو؟“ میں نے ایک لمحہ ضائع کیے بغیر
اپنے ذہن میں ابھرنے والی پہلی شرط دہرا دی۔

ریسیور پر اس کی خوف زدہ اور خفت آمیز ہنسی کی
آواز سنائی دی اور میں نے سمجھ لیا کہ وہ دھیرے
دھیرے بکھر چکا تھا۔ اس کے انداز میں ایسی پسپائی
میں نے پہلی بار محسوس کی تھی۔ وہ کہہ رہا تھا ”تم
دیوانے ہو گئے ہو۔ نیویارک میرا شہر ہے۔ میں یہاں
اجنبی نہیں ہوں۔ یہاں لاکھوں نہیں تو ہزاروں لوگ مجھے
ایک معزز اور بردبار شخص تصور کرتے ہیں۔ ایسا بے رحمانہ
مذاق.....“

”یہ مذاق نہیں ہے آرنوک!“ میں نے سپاٹ لہجے
میں اس کی بات کاٹ دی ”میں نیویارک والوں کو بھی
دکھانا چاہتا ہوں کہ تم جیسے عزت دار اور دانش ور آدمی پر
برا وقت آجائے تو وہ کہاں تک جا سکتا ہے۔ اس ایک
دوڑ میں تم پانچ ملین ڈالر بچا سکتے ہو۔“

”تم میری تحقیر پر اتر آئے ہو۔ یہ نہیں ہو سکتا۔ میں
اپنی کسی ذاتی مجبوری یا ضرورت کے لیے اپنی پوری قوم
اور برادری کی ناک نہیں کٹوا سکتا۔ اور اب بھی شائی لاک
کا نام یہودیوں کے لیے گالی بنا ہوا ہے۔ میں جیتی جاگتی
زندگی کا شائی لاک نہیں بن سکتا۔ کوئی ایسی بات بتاؤ جو
صرف میرے اور تمہارے درمیان محدود رہے۔ میں
تمہاری شرط پوری کرنے کی کوشش کروں گا۔“

میں بے ساختہ ہنس پڑا ”کاش تم نے لڑکپن یا نوخیزی
کے زمانے میں ایسی کسی آرزو کا اظہار کیا ہوتا تو بلیک ڈیڈ
تمہیں فوراً اپنے گلے سے لگا لیتا۔“

اس بار آرنوک جیل نے میرے ہتک آمیز طنز کا برا
نہیں منایا۔ مصالحانہ لہجے میں بولا ”اس کتے اور نمک حرام

کا نام درمیان میں نہ لاؤ۔ میں تمہیں دس بار معاف کر سکتا ہوں، تمہیں اپنے سر پر بٹھا سکتا ہوں مگر اسے معاف نہیں کر سکتا.....''

''مجھے سوچنا پڑے گا کہ تم سے کن شرائط پر سودا ہو سکتا ہے۔'' میں نے اس کی بات کاٹ کر فیصلہ کن انداز میں کہا۔

''میں خاموشی سے لائن ہولڈ کیے رہتا ہوں۔ تم اطمینان سے سوچ لو۔'' وہ جلدی سے بولا۔

''میں بے کار نہیں ہوں کہ مسلسل تم سے باتیں کرتا رہوں۔ کوئی بات ذہن میں آئی تو دوبارہ تم سے رابطہ کرلوں گا۔''

''یہ میرا دفتر ہے۔ میں رات بھر یہاں بیٹھا نہیں رہ سکتا۔'' اس نے ہلکا سا احتجاج کیا۔

''اپنے دوسرے نمبر بھی دے دو۔'' میں نے عیارانہ انداز میں کہا ''تم کہیں نہ کہیں مل ہی جاؤ گے۔''

وہ اتنا معصوم یا بھولا نہیں تھا کہ میرا مقصد نہ بھانپ سکا ہو مگر اس نے کسی ردعمل کا مظاہرہ کیے بغیر کہا ''اس نمبر کے علاوہ تم ڈیوڈ اسٹارز کے فون نمبر سے بھی واقف ہو۔ تمہیں انہی نمبروں سے میرا کوئی نہ کوئی سراغ مل جائے گا۔ میں کل تمہاری کال کا منتظر رہوں گا۔''

اس وقت وہ بری طرح دبا ہوا تھا۔ میری ہر جائز اور ناجائز بات خاموشی سے سہہ رہا تھا۔ میرے دل میں آئی کہ اس سے کراچی جانے والی پرزوں کی کھیپ کے بارے میں سوال کروں لیکن میں نے اپنی اس خواہش کو دل ہی میں دفن کر دیا۔

وہ ہیلن رائے کا ذہنی توازن بگڑنے کے بعد کا واقعہ تھا۔ آزک جبل پریشان ضرور تھا مگر اب بے ہوش و حواس میں تھا۔ میرے سوال سے اسے یہ سراغ مل سکتا تھا کہ اس کے دفتر میں میرا اصل مخبر کوئی اور تھا جسے بچائے رکھنے کے لیے میں نے سارے الزامات ہیلن رائے پر ڈال دیے تھے۔

وہ آخری لمحے تک فائل کے لیے میری خوشامدیں کرتا رہا لیکن میں نے وقت کے زیاں کا احساس کرتے ہوئے فون بند کر دیا۔ اس سے ہونے والی گفتگو سے مجھے اندازہ ہو چکا تھا کہ سبز فائل اس کے لیے بڑی حد تک زندگی اور موت کا مسئلہ بنی ہوئی تھی۔ اگر کچھ لوگوں کو یہ علم ہو جاتا کہ اس کی بے احتیاطی کی وجہ سے وہ فائل اس کے ہاتھ سے نکل چکی ہے تو وہ اس کے خون کے پیاسے بن سکتے تھے۔

اس سے جان چھڑانے کے بعد میں ایک مرتبہ پھر سبز فائل لے بیٹھا جس کے حروف اور ہندسے میرے لیے نامانوس نہیں تھے لیکن الفاظ یکسر اجنبی تھے۔

گلاس سے اسکاچ کے چھوٹے چھوٹے گھونٹ لیتے ہوئے میں ان پانچوں اوراق کی گتھی سلجھانے کے ساتھ ساتھ ویرا کی واپسی کا بھی منتظر تھا۔ مجھے امید تھی کہ وہ نیو جرسی سے بہت سی دھماکا خیز خبریں لے کر واپس آئے گی۔ تیسری طرف مجھے نو بجنے کا انتظار تھا کیونکہ اس وقت ورجینیا میں جدری ناتھ سے بات ہونے کی امید تھی۔ اس شام شاید وہ بھی اپنے میزبانوں کے ساتھ کہیں الجھا ہوا تھا۔

ویرا آٹھ بجے کے قریب واپس آئی اور آتے ہی تھکے ہارے انداز میں بستر پر گر گئی۔

''ہوٹل کے کمرے میں پڑی اینڈتی رہتی ہو تو تھک جاتی ہو۔ آج باہر گھومنے کا سنہرا موقع ملا تو اس سے بھی تھک ہار کر لوٹی ہو۔ معلوم ہوتا ہے کہ تمہارا سارا جوش اور ولولہ رخصت ہو چکا ہے۔'' اس کے گہرے گہرے سانسوں کے درمیان میں نے چوٹ کی۔

''میری چولیں ہل کر رہ گئیں۔'' وہ بستر پر پہلو کے بل ہو کر بولی۔ ''ہمارا جو کام ہوتا ہے وہ اعتدال سے گزر جاتا ہے۔ آرام تھا تو بس آرام ہی آرام چل رہا تھا۔ آج ورزش کا موقع ملا تو سارا دن بھاگتے دوڑتے گزر گیا۔ دکان کے مالک نے مجھے خوار کر کے رکھ دیا۔''

میں نے اپنے گلاس سے آخری گھونٹ لے کر کہا ''اگر تم نے پرنسٹن سے بینک میں فون نہیں کیا تھا تو تمہاری آج کی محنت زبردست رنگ دکھائے گی۔ اب نیویارک میں پھیلے ہوئے بکھیڑے تیزی سے سمٹتے ہوئے نظر آرہے ہیں۔''

''روکھی سوکھی باتیں اچھی نہیں لگتیں۔ میرے اور

بچے لیے ایک اور گلاس بنا ڈالو پھر ایک دوسرے کی کمپنی میں مزہ آئے گا۔" اس نے بستر پر لیٹے لیٹے فرمان جاری کیا۔

"تم جیسی خوب رو لڑکی کے ہوتے ہوئے مردانہ ... کام اچھا نہیں لگے گا۔" میں نے مسکرا کر ...انوں سے یہ ... اس کے آ جانے کے بعد میں ذہنی طور پر خود کو پر سکون محسوس کر رہا تھا۔

پھر تکرار زیادہ دیر جاری نہ رہ سکی۔ تھوڑی سی بحث کے بعد ویرا کو بستر چھوڑنا پڑ گیا۔

"اوہ! اس وقت تم پھر یہ فائل لیے بیٹھے ہو۔" گلاس بناتے ہوئے اس کی نگاہ سبز فائل پر پڑی تو وہ چونک کر بولی "فرصت کے لمحات کے لیے یہ ایک اچھا شغل ہاتھ آ گیا ہے۔ میری مانو تو اس پر دماغ سوزی مت کرو۔ اول خان ہی اس کا کوئی حل تلاش کر سکے گا۔"

"یہ فائل ایک بہت اہمیت اختیار کر گئی ہے۔ آزرک بیل اسے حاصل کرنے کے لیے دیوانہ ہوا جا رہا ہے۔ آج تمہاری جینی اس کے عتاب کا نشانہ بنتے بچی ہے۔"

"اس کی تھوڑی سی گوشمالی ہو جاتی تو اس کے سر سے سارے رومانی جراثیم جھڑ جاتے۔ کیا اس نے آج پھر تم سے رابطہ کیا تھا؟"

ویرا نے آخری فقرہ پھاڑ کھانے والے انداز میں ادا کیا تھا۔ میں بے بسی سے سر ہلا کر رہ گیا۔

"کیا کہہ رہی تھی وہ؟" جینی کا ذکر آتے ہی ویرا کا موڈ بگڑ گیا۔

"آج اس نے بہت کارآمد باتیں بتائی ہیں اور اخلاق گفتگی مل کر رہ گیا۔" میں نے اس کا موڈ بحال کرنے کے لیے جلدی سے وضاحت کی۔

"میں اسے خوب سمجھ رہی ہوں۔ اس کی یہ ساری مہربانیاں تمہیں شیشے میں اتارنے کے لیے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ میں نے اسے منہ لگا کر غلطی کی ہے۔"

جینی بیچاری، دنوں میں ویرا کی کمزوری بن کر رہ گئی تھی۔ وہ...... کم از کم وقت میں اس کے مذاکرات کے بارے میں سب کچھ جان لینے پر تلی ہوئی نظر آ رہی تھی۔ میرے ہر سوال پر اس کی بس ایک ہی رٹ تھی کہ وہ میری پوری روداد سن لینے کے بعد ہی پرسٹن میں اپنی سرگرمیوں کی کہانی سنائے گی۔ تھکن اور بھاگ دوڑ کی وجہ سے وہ اس وقت چڑچڑے پن کا مظاہرہ کر رہی تھی۔ اس کی ضد کے سامنے میں نے ہتھیار ڈال دیے اور ویرا کو اپنی دن بھر کی کارکردگی کا خلاصہ سنانے لگا۔

کراچی سے اول خان نے مجھے جو کچھ سنایا، وہ انتہائی افسوس ناک تھا۔ اس کے بعد کی کہانی سے ویرا دل کھول کر محظوظ ہوئی۔ میں نے آزرک بیل سے مجوزہ ملاقات کے لیے پہلے سے تو کوئی خاص منصوبہ بندی نہیں کی تھی۔ ویرا کو ذرا بھی اندازہ نہیں تھا کہ میں نے آزرک بیل سے ملاقات کا وعدہ نبھانے کے لیے کیا حکمت عملی اپنائی ہوگی۔ جب اسے یہ پتا چلا کہ میں نے مین ٹاؤن کے ایک بھکاری کو پیسے دے کر اپنا ڈمی بنا کر رولکس والوں کو چکما دیا تھا تو اس کا دل خوش ہو گیا۔

میں نے جیکسن نامی اس کام چور بھکاری کو صرف پھاٹک سے اندر گھسیٹے جاتے دیکھا تھا۔ گیارہویں منزل پر رولکس کے دفتر میں اس سے جو بدلتے ہوئے سلوک روا رکھے گئے، ان کی تفصیل مجھے جینی کی زبانی معلوم ہوئی تھی۔ میری اور ویرا کی مشترکہ رائے یہی تھی کہ جیکسن کو پکڑنے والوں نے اسے اپنا مطلوبہ آدمی تصور کر کے اس کی خوب مرمت کی پھر آزرک بیل نے سبز فائل کی گمشدگی کا سارا غصہ اس پر اتار ڈالا۔ اسی دوران میں اسے خیال آیا کہ وہ جیکسن کی مدد سے اس آدمی کا یعنی میرا خاکہ بنوا سکتا ہے جس نے اسے کنال اسٹریٹ کی چالیسویں عمارت میں بھیجا تھا۔

وہ خیال آتے ہی معتوب بھکاری ان کی ہمدردیوں اور توجہ کا مرکز بن گیا۔ اسے طبی امداد دی گئی، اس کی مرہم پٹی کرائی گئی۔ اسی دوران میں، میں نے فون پر یہ انکشاف کر کے آزرک بیل کے سارے ارمانوں پر اوس ڈال دی کہ بھکاری کو میں نے نہیں، بلیک ریلے کے کسی کارندے نے پھانسا تھا اور وہ اسی کا خاکہ تیار کروا سکے گا۔

میری اس حیلہ سازی سے ایک بڑی بلا سر سے ٹل گئی اور جیکسن کو دھکے دے کر رنکس کے دفاتر سے نکال دیا گیا۔ اس قصے کو سن کر ویرا کا موڈ ایسا بحال ہوا کہ وہ اپنی ساری تکان کو بھول کر تیکھے تبصروں اور فقرے بازیوں پر اتر آئی۔ اس کے معدے میں اترنے والی الکحل اس کے مزاج کی شگفتگی میں اضافے کا سبب بن رہی تھی۔

''میں ابھی جینی سے بات کرتی ہوں۔'' میری مکمل رپورٹ سن لینے کے بعد ویرا نے فیصلہ کن لہجے میں کہا ''اس نے رنکس کی ملازمت چھوڑی تو وہ بھی ہیلن کی طرح برے انجام سے دوچار ہوگی۔''

''یہ بات اس کی سمجھ میں آ چکی ہے۔'' میں نے فون کے ریسیور میں جینی کی آخری احمقانہ پکار کو یاد کرتے ہوئے سنجیدگی سے کہا ''اس بارے میں جینی سے مزید بات کرنی بے سود ہوگی۔''

''یہ اچھا ہے کہ وہ خوف و ہراس میں مبتلا ہو چکی ہے۔ چند روز تک اسے بھول کر بھی تمہارا خیال نہیں آئے گا۔ ہو سکتا ہے کہ اس وقت تک ہم یہاں سے کوچ کر جائیں۔''

''اس وقت تم جینی کو اسحاق کھنی سے زیادہ اہمیت دے رہی ہو!''

''یہ باریک باتیں تمہارے پلے نہیں پڑ سکتیں۔ اپنے معاملات کو میں زیادہ بہتر سمجھتی ہوں...... تم یہ بتاؤ کہ وہ سبز فائل کے لیے اتنا دیوانہ کیوں ہو رہا ہے؟''

''یہ بات وہ خود نہیں اگلے گا۔ فائل کا متن پڑھنے کے بعد اندازہ ہو سکے گا کہ اس کے پیچھے کیا راز ہے۔ میرے ذہن پر اب یہ دھن سوار ہو گئی ہے کہ اسے پڑھا جائے۔''

''یہ تمہارے بس کا روگ نہیں ہے۔'' ویرا ہلکی سی استہزائیہ ہنسی کے ساتھ بولی ''فی الحال اسے بھول جاؤ اور آئزک جبل کو گھیرنے کی فکر کرو۔ اس کے لیے یہ فائل چارے کے طور پر استعمال کی جا سکتی ہے۔''

''میں یہی کر رہا تھا۔ کوئی بھی اہم کاغذ گم ہو جائے تو آدمی پریشان ہو جاتا ہے مگر اس کی پریشانی حد سے زیادہ بڑھی ہوئی ہے۔ جب پرنسٹن کے گودام میں کارروائی ہوگی تو اس کے ذہنی عذاب میں زبردست اضافہ ہو جائے گا۔''

''یہ ہارلم کے بے گناہ کالوں کا خون ہے جو اس کے سر چڑھ کر بول رہا ہے۔'' ویرا نے ایک ہلکی سی چسکی لے کر کہا ''بلیک ڈیفنڈرز کی گاڑیاں بموں سے اڑا دی ہیں۔ جینی نے اس کی سبز فائل اڑا کر تمہیں سونپ دی، پرنسٹن میں، میں معقول بندوبست کر آئی ہوں۔ یوں معلوم ہو رہا ہے جیسے ہارلم میں فساد کی آگ بھڑکا کر اسحاق کھنی نے اپنے لیے جہنم کے دروازے کھول لیے ہوں۔''

''تم نے ابھی تک اپنی کارگزاری کے بارے میں ایک لفظ بھی نہیں بتایا۔''

''وہ چھوٹا سا دکان نما گودام پرنسٹن کے ایک مشکوک الحال اور سنسان علاقے میں واقع ہے جہاں بعض خستہ شیڈز میں چھوٹے چھوٹے کارخانے قائم ہیں۔ میں نے ان کے برابر والی دکان پانچ سو ڈالر فی ہفتہ کے حساب سے چھ ہفتوں کے لیے کرائے پر لے لی ہے۔''

''دو ہفتے بھی کافی تھے۔ چھ ہفتوں کی کیا ضرورت پیش آ گئی تھی۔ ہمارا اصل کام تو شاید کل دن میں ہی پورا ہو جائے گا۔'' میں نے کہا۔

''کرائے داری کے لیے یہ ضروری ہوتا ہے کہ مالک جائداد کو کوئی شبہ نہ ہونے دیا جائے۔ ایک دو ہفتوں کی بات کی جاتی تو میں خود شکوک و شبہات کی زد میں آ جاتی۔ ویسے بھی وہ شخص چھ ہفتے سے کم کے لیے دکان دینے پر راضی نہیں تھا۔''

''تم نے اس کی شرائط مان لیں تو پھر اتنا وقت کیسے صرف ہوا؟''

''ساری صورت حال پرنسٹن میں قدم رکھتے ہی سامنے نہیں آ گئی تھی۔ میں نے اصل کام تین بجے کے بعد شروع کیا جب رنکس والوں کی گاڑی تینوں کریٹ اتار کر جا چکی تھی۔ کافی دیر بعد یہ معلوم ہوا کہ گودام سے ملحقہ دکان کرائے پر دستیاب ہے لیکن اس کے مالک کا

کہیں پتا نہیں تھا۔"

"مجھے ان تفصیلات سے زیادہ دلچسپی نہیں ہے۔ اتنا کافی ہے کہ تم نے ایک اہم معاہدہ حاصل کر لیا ہے۔ وہ جگہ تم نے کس نام سے حاصل کی ہے؟"

"مس روتھ نیل۔" وہ مسکرا کر بولی۔ "معاہدے کے لیے شناختی کاغذات دو چار روز میں دوں گی۔ معاہدے کی رقم گننے کے بعد ایجنٹ یا مالک نے مزید کسی چیز کے لیے اصرار نہیں کیا تھا۔"

ویرا نے اس علاقے کی جو منظر کشی کی تھی، اس کی بنا پر مجھے اندیشہ تھا کہ مجھے دکان کے اندر پہنچانے کے بعد بہت مشکل ہوگا کہ ویرا دن بھر باہر موجود رہ کر نگرانی کرتی رہے۔ وہاں گھومتے پھرتے ہوئے ویرا نے بھی اس بات کا اندازہ لگا لیا تھا اور اسی سڑک پر آہنی ریک بنانے والے ایک لوہار کو کسی پیچیدہ ریک کی تیاری کا کام سونپ ڈالا تھا۔

اس مد میں ویرا کو صرف سو ڈالر کی رقم پیشگی ادا کرنی پڑی تھی۔ اس کا منصوبہ یہ تھا کہ صبح نو بجے سے پہلے مجھے خالی دکان میں پہنچانے کے بعد وہ ایک ریک کی تیاری میں مشاورت اور نگرانی کے بہانے لوہار کے پاس جا بیٹھتی۔ وہاں رہ کر وہ کسی خوف یا خطرے کے بغیر اپنا اصل کام سرانجام دے سکتی تھی۔ ہم دونوں کی واپسی کا انحصار بعد میں پیش آنے والے واقعات پر ہی ہونا تھا۔

پرسٹن میں ویرا نے جتنی بیئر پی تھی، وہ بھاگ دوڑ میں اس کی توانائیوں یا کیلوریز کی صورت میں خرچ ہو گئی تھی۔ اسکاچ کا ایک ایکسٹرا لارج پیگ بلکہ گلاس اپنے معدے میں اتارنے کے بعد اس میں خاصی ہمت عود کر آئی اور وہ تازہ دم ہونے کے بعد غسل خانے میں جا گھسی۔

تکان اور کسل مندی کے باعث رات کے کھانے کے لیے ہم نے نیچے اترنے کا ارادہ منسوخ کر دیا۔ کھانے کے لیے روم سروس سے کچھ ایسے لوازم کمرے میں ہی منگوا لیے جو مے نوشی میں بھی لطف دے سکتے تھے۔ اسی دوران میں آنرک نیل کی سبز فائل ہی ہماری گفتگو کا موضوع بنی رہی۔

نو بجے میں نے بدری ناتھ کے ہوٹل کا نمبر ملایا تو وہ کمرے میں موجود تھا۔

"کراچی جانے والی پرزوں کی کھیپ کا کیا بنا؟" سلام دعا کے بعد بدری ناتھ نے وہ سوال کر کے میرا دل خوش کر دیا۔ ہمارے مفادات سے اس کی اتنی گہری وابستگی سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس کی متوقع وفاداریوں کے بارے میں میرے شبہات بے بنیاد تھے۔

"اس کا سراغ لگا لیا گیا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ میں گڑبڑ کے امکانات کا سدباب کر لوں۔ سارا انحصار موقع میسر ہونے پر ہے۔" میں نے بتایا۔

"میں حیران ہوں کہ نیویارک میں تم اکیلے ہو پھر بھی تم اتنی تیزی دکھا رہے ہو۔ اب مجھے شبہ ہونے لگا ہے کہ اندر سے تم وہ نہیں ہو جو نظر آنے کی کوشش کرتے ہو۔"

میں ہنس پڑا۔ "ساتھ رہ کر ہی تم اندازہ لگا سکتے تھے کہ میں کس طرح پھونک پھونک کر قدم رکھ رہا ہوں۔ دور سے معمولی کارکردگی بھی بہت عظیم الشان نظر آتی ہے۔"

"پاکستانی جوڑے کی بھی کوئی خیر خبر ہے؟" اس نے متجسس لہجے میں پوچھا۔ اس نے نام نہیں لیے تھے لیکن یہ واضح تھا کہ وہ میرے اور ویرا کے بارے میں جاننا چاہ رہا تھا۔

"کچھ پتا نہیں۔ وہ دونوں آ گئے ہیں تو یہاں رونما ہونے والے واقعات سے ہی ان کی موجودگی کا اظہار ہو سکے گا۔ اپنے اصل ناموں سے وہ کبھی سامنے نہیں آئیں گے۔"

"ورجینیا والے بہت باخبر لوگ ہیں۔ یہاں سرگوشیاں ہو رہی ہیں کہ ڈیوڈ اسٹارز ان دونوں کے فوبیا میں مبتلا ہیں۔ شاید اسحاق تفتیشی حکام کو یہ باور کرانے کی کوشش میں ابھی تک مصروف ہے کہ وہ دونوں امریکا آ چکے ہیں۔"

"کیا یہ باتیں اس قدر عام ہیں کہ تم سے بھی پوشیدہ نہیں رہ سکیں؟"

"یہاں میں عام آدمی نہیں ہوں۔ بڑے لوگوں

میں الجھا بیٹھا ہوں۔ بعض لوگ تو امریکا کے صدر کا پہلے نام سے یوں ذکر کرتے ہیں جیسے وہ ان کا لنگوٹیا یار و مرہونِ منت ہو۔"

وہ سی آئی اے والوں کی باتیں تھیں۔ امریکا میں اختیارات کی کاغذی تقسیم جو کچھ بھی رہی ہو، یہ بات شہرت پا چکی تھی کہ سی آئی اے امریکا کا وہ مقتدر ادارہ تھا جس کی حمایت کے بغیر امریکا میں کوئی صدر اپنی میعاد سکون سے پوری نہیں کر سکتا تھا۔ امریکی انتخابات میں یہودی دولتوں کا جو بھرپور کردار ہوتا، انتخابات کے بعد وہی کردار سی آئی اے کا ہوتا تھا۔ اس ملک کی معاشرت میں پائی جانے والی ان دولوبی قوتوں کی رضامندی کے بغیر کوئی وائٹ ہاؤس میں مسند نشین نہیں ہو سکتا تھا۔

"اس کا مطلب ہے کہ تم صحیح جگہ پر پہنچ گئے ہو۔" میں نے خوشی کا اظہار کیا۔

"شاید ایسا ہی ہو۔ یہ لوگ ہارلم کے واقعات پر بہت برہم ہیں اور ان خون ریز فسادات کی ساری ذمے داری اسحاق گھمنی پر ڈال رہے ہیں۔ ان کی باتوں سے تمہاری اس اطلاع کی بھی تصدیق ہو چکی ہے کہ رعد ونکس کا سربراہ ہے۔"

"اگر ایسے مقتدر لوگ برہم ہیں تو وہ اس کے خلاف کارروائی کیوں نہیں کرتے؟"

"دھیرے دھیرے سب کچھ سامنے آجائے گا۔ ہوسکتا ہے کہ ان کی بھی کچھ مجبوریاں ہوں۔ وہ کوئی معمولی آدمی نہیں ہے۔" بدری ناتھ نے دھیمی آواز میں جواب دیا۔

"مگر وہ آدمی ہی ہے اور غلطیاں آدمی سے ہی ہوتی ہیں۔"

"وجنتی اور فیر فیکس میں ایک واسطہ بن رہا ہے۔ مجھے بہت زیادہ معلومات حاصل نہیں ہو سکیں لیکن یہ محسوس ہو رہا ہے کہ لینگلے وڈ کے ہیڈ کوارٹر میں لاوا پک رہا ہے اور میرا ایک دشمن کسی بھی وقت مارا جائے گا۔ دوسرا کراچی سے چند روز میں ورجینیا آنے والا ہے۔ اسے میں خود ہی نمٹانے کی کوشش کروں گا۔"

"بدری! تم بہت کھل کر بول رہے ہو۔ تمہاری ان باتوں کی بھنک کسی کے کان میں پڑ گئی تو تم کہیں کے نہیں رہو گے۔ سب کچھ ختم ہو جائے گا۔" میں نے ایک جھرجھری لے کر کہا۔

"مجھے اعتماد ہے کہ تم سی ایس ڈی استعمال کر رہے ہو۔ یہ الیکٹرونکس کا ایک بے مثال شاہکار ہے۔ اگر میرے کمرے میں کوئی بگ بھی ہوتا تو سی ایس ڈی لائن کاٹ دیتی۔"

"تو پھر کھل کر بتاؤ کہ کراچی سے کون آرہا ہے؟" میں نے مطالبہ کیا۔

"وہی این ایم.... کتے کا بچہ جس نے میری اس قدر تحقیر کی تھی کہ میں خود اپنی نظروں میں گر گیا تھا۔ میں نے یہاں دہری دھار کا ایک تیغ حاصل کر لیا ہے اور اسی سے اس دشمن کی گردن اتاروں گا جس نے مجھے ذلیل کیا تھا۔"

سی آئی اے کے اعلیٰ عہدے دار آرک بیل کی چھچھوری حرکتوں سے بدظن ہو رہے تھے، کراچی سے تک موڈ لے اپنی موت کی تلاش میں امریکا آ رہا تھا۔ میں نے ان دونوں باتوں کو ذہن میں گھمایا اور لمحہ بھر سوچا کہ بدری ناتھ نے میری ترغیب کے باوجود فون پر تک موڈ لے کا نام نہیں لیا تھا۔ لائن پر سی ایس ڈی موجود ہونے کے باوجود وہ محتاط تھا۔ ان دیکھے خطروں سے بچ رہا تھا۔ میں نے اپنی طرف سے کوئی ٹیڑھا سوال کرنے کا ارادہ فوراً ترک کر دیا۔

"میں تمہاری کامیابی کے لیے دعا گو ہوں اور تمہاری ہدایات کا منتظر رہوں گا۔" میں اس کے لیے ڈیڈی نہیں، علی شیر تھا۔ میں نے وہی کہا جو علی شیر کو کہنا چاہیے تھا۔

ویسے دیر بدری ناتھ کی ہلکی سی بے ساختہ ہنسی ابھری "تم وہ نہیں ہو جس سے اسحاق گھمنی دن رات خوف زدہ رہتا ہے مگر اس سے کم نہیں ہو......"

"میں اس کی گرد بھی نہیں ہوں۔" میں نے بدری کی بات پوری ہونے سے پہلے کہا "وہ ہوتا تو اب تک نہ جانے کیا کچھ کر گزر رہا ہوتا۔ میں تو بس خاموشی سے گزارہ کر رہا ہوں۔"

"فکر مت کرو۔ ڈوا میرے پیر چھٹے دو پھر کچھ نہ کچھ ہو کر رہے گا۔"

"تمہاری تربیت کیسی چل رہی ہے؟" میں نے نیم خراب لہجے میں پوچھا۔

"بہت کچھ ہو رہا ہے۔ شاید یہ مجھے مولوی بنانے کی کوشش کر رہے ہیں.. وہ لیکچروں میں اس بات پر زور دیا گیا ہے کہ پاکستان، ایران اور افغانستان میں یہ طبقہ عزت و احترام کی نظر سے دیکھا جاتا ہے۔ لوگ ان کی عزت کرتے ہیں۔ یہ کہیں بھی چلے جائیں، اجنبی نہیں سمجھے جاتے۔ ہر ایک انہیں ہاتھوں ہاتھ لیتا ہے۔ ان کے بہروپ میں ایجنٹ زیادہ کامیابیاں حاصل کر سکتا ہے اور خطرات سے محفوظ رہتا ہے۔ یہ فلسفہ جلد ہی کوئی رنگ دکھانے گا۔"

"یہ مذہب کے خلاف ان کی سازش ہے۔ تم سے جو کچھ کہا جا رہا ہے، میرے سامنے وہی سب تمہارے سنت سادھو، سنت دھچاوی اور پنڈت کے بارے میں کہا جائے گا۔ مذہبی تعصبات کو بھڑکا کر اپنا الو سیدھا کرنا......"

دروازے پر دستک کی تیز آواز سن کر میں بری طرح اچھل پڑا۔ میری بات ادھوری رہ گئی اور میں نے غیر ارادی طور پر ریسیور کریڈل پر ڈال دیا۔ لائن منقطع ہو گئی۔

مجھ سے پہلے ہی ویرا جھپٹ کر دروازے پر پہنچ چکی تھی۔ "ہو از دیئر؟" اس نے مضبوط اور سخت لہجے میں دستک دینے والے سے استفسار کیا تھا۔

"چارلی، دروازہ کھولو مسی!" باہر سے ایک نرم اور دبی آواز ابھری۔ لب و لہجہ امریکی تھا۔ نہ جانے کیوں مجھے خیال آیا کہ آنے والا کوئی سفید فام تھا۔

میں نے تکیوں کے تلے دوڑ کر بھرا ہوا ریوالور الماری سے اٹھایا اور جیب میں ڈال لیا۔ ویرا نے مڑ کر الجھی ہوئی نظروں سے میری طرف دیکھا اور میں نے سر ہلا کر اسے دروازہ کھولنے کا اشارہ دے دیا۔ ویرا نے کی گھما کر دروازہ کھول دیا۔

باہر ایک متوسط قامت سیاہ فام نوجوان موجود تھا۔ دروازہ کھلتے ہی اس کے چہرے پر آنکھوں کے سفید ڈھیلوں کے ساتھ چمکیلے دانتوں کی قطاریں بھی چمکنے لگیں۔ اس عاجزانہ مسکراہٹ کے ساتھ اس نے باہر کھڑے کھڑے اپنا بایاں ہاتھ سینے پر رکھ کر سر کو قدرے خم دیا اور بولا "مسی! کیا تم مجھے اندر آنے کے لیے نہیں کہو گی؟"

اس وقت تک میں اپنی جیب میں موجود ریوالور کے دستے پر گرفت مضبوط کیے ویرا کے عقب میں پہنچ چکا تھا۔ میں نے سرد لہجے میں پوچھا "تم کون ہو؟"

اس نے ویرا کے شانوں کے پیچھے پہلی بار میری طرف دیکھا۔ اس کے چہرے سے مسکراہٹ فوراً ہی معدوم ہو گئی "میں چارلی ہوں، بلیک ڈیڈ کا ایک غلام۔"

میں سناٹے میں آ گیا۔ میری جلد کے مساموں میں چیونٹیاں سی رینگنے لگیں۔ آنے والے کا وہ انکشاف ویرا کے لیے بھی خوش گوار ثابت نہیں ہوا تھا۔ اس نے ایک طرف ہٹ کر جگہ چھوڑ دی اور سیاہ فام اندر آ گیا۔ اطمینان کی بات یہ تھی کہ اس کے دونوں ہاتھ اس کے پہلوؤں پر جھول رہے تھے۔ اس نے چھری دکھانے یا ہتھیار نکالنے کی کوئی کوشش نہیں کی تھی۔

ویرا نے دروازہ بند کر کے مقفل کر دیا اور چارلی ہم دونوں کے درمیان کھڑا ہو گیا۔

"بلیک ڈیڈ تم سے ملاقات کا آرزومند ہے مسی!" چارلی نے ویرا سے مخاطب ہو کر ادب اور احترام سے اسے آگاہ کیا۔

ویرا ابتدائی جھٹکے سے سنبھل چکی تھی۔ اس نے تیوریوں پر بل ڈال کر چارلی کو گھورا اور درشت لہجے میں کہا "میں کسی بلیک ڈیڈ کو نہیں جانتی۔ تمہیں کوئی غلط فہمی ہوئی ہے۔ بلیک ڈیڈ کی طرف سے یہ پیغام تم کس کے لیے لائے ہو؟"

"ہم غلطی اور غلط فہمی سے ہمیشہ بچتے ہیں۔" وہ بولا "یہ پیغام مس ویرا لاتیڈ کے لیے ہے۔ اب یہ نہ کہنا کہ تم مس ویرا لاتیڈ نہیں ہو۔ مجھے معلوم ہے کہ ہوٹل کے ریکارڈ میں تمہارا نام مسز روزی برڈ درج ہے۔"

آنے والے نے ویرا کے لیے حجت یا انکار کی کوئی

گنجائش نہیں چھوڑی تھی۔

"میں نے یہ پیغام سن لیا اب تم چلے جاؤ۔" ویرا دروازے کی طرف ہاتھ اٹھا کر بولی" میں ہوٹل سے باہر قدم بھی نہیں رکھوں گی۔ اسے ملنا ہے تو وہ یہاں آ کر مجھ سے ملے۔"

میں دیکھ رہا تھا کہ وہ فقرے ادا کرتے ہوئے ویرا کی..... خود اعتمادی رخصت ہو چکی تھی اور اس کی آنکھوں میں خوف کے سائے لرزاں تھے۔

"تمہیں کہیں نہیں جانا پڑے گا مسی!" وہ گہری سنجیدگی سے بولا" بلیک ڈیڈ اپنے ملازموں کو بھی عزت دیتا ہے۔ وہ خود چل کر تم سے ملنے آیا ہے اور اس وقت بار میں موجود ہے۔"

مجھے چارلی کی آواز کہیں دور سے آتی ہوئی سنائی دی۔ نئی خبر نے میرے بھی اوسان خطا کر دیے تھے۔ ہارلم میں تین روز سے جاری خونریز..... دنگے اور فساد کے باوجود بلیک ڈیڈ جیسے معروف بدمعاش کا یوں بے دھڑک ہو کر پین پلازا ہوٹل پہنچ جانا حیران کن نہیں بلکہ ناقابل یقین تھا۔ اگر چارلی سچ بول رہا تھا تو یہ بات یقینی سی تھی کہ بلیک ڈیڈ کی حفاظت کے لیے اس کے مسلح مگر بظاہر بے ضرر نظر آنے والے محافظوں نے ہوٹل کی پوری عمارت کو اپنے نرغے میں لیا ہوگا اور ہر آنے جانے والے کو اپنی عقابی نگاہوں سے پرکھ رہے ہوں گے۔

"وہ..... بب..... بار میں موجود ہے؟" ویرا اپنے تحیر زدہ سوال میں ہکلائے بغیر نہ رہ سکی۔

"ہاں مسی۔ وقت ضائع مت کرو۔ وہ جلد از جلد یہاں سے نکل جانا چاہتا تھا۔ تمہیں معلوم ہے کہ ہارلم میں کیا ہوتا رہا ہے۔ دشمن اس کی بو سونگھتے پھر رہے ہیں۔"

"وہ مجھ سے کیوں ملنا چاہتا ہے؟" ویرا کی آواز دبی دبی ہذیانی سرگوشی سے مشابہ تھی۔

سیاہ فام نوجوان نے بے پروائی سے شانے اچکائے اور کہا" اس سوال کا جواب وہی دے سکتا ہے لیکن تم بار میں اس کا نام نہیں لو گی..... وہ تمہیں شوٹ کرنے پر مجبور ہو جائے گا۔"

"تم عاجزی سے کمرے میں گھس آنے کے بعد دھمکیاں دے رہے ہو!" میں نے اسے ڈانٹا۔

"مسٹر! تم بیچ میں مت بولو۔ یہ دونوں ایک دوسرے کے پرانے واقف کار ہیں۔ مسی کو معلوم ہے کہ میں اس وقت اس کی ایک مجبوری کا اظہار کر رہا ہوں۔ یہ کوئی دھمکی نہیں ہے۔"

"اگر اس نے ویرا کا نام لیا تو میں اسے گولی مار دوں گا۔" میں نے تیزی سے کہا۔

"شیور!" وہ فضا میں دونوں ہاتھ اچھال کر بولا" اسے یہی کرنا ہوتا تو وہ رازداری کے ساتھ مجھے اس کمرے میں نہ بھیجتا۔ یہاں ایف بی آئی کی کوئی پارٹی آئی ہے۔"

اس کی بات بہت اکھڑ اور سخت بھی مگر دل کو لگی تھی۔

ویرا نے پریشان اور مستفسرانہ نظروں سے میری طرف دیکھا اور میں دروازے کی طرف بڑھ گیا" آؤ میں بھی تمہارے ساتھ چلتا ہوں۔"

"مسٹر تم اپنی ذمے داری پر وہاں جاؤ گے۔" سیاہ فام نے مجھے آگاہ کیا" اس نے صرف مس ویرا لائیڈ سے ملاقات کی خواہش کا اظہار کیا ہے۔"

"دیکھا جائے گا۔ بھرے ہوٹل میں کسی کو گولی مار کر وہ خود بھی زندہ نہیں نکل سکے گا۔"

"تمہاری مرضی۔" وہ سیاہ فاموں کے مخصوص لہجے میں ادھورے اور ٹوٹے ہوئے الفاظ میں بولا" نیویارک ہے۔ اسے کوئی بھی روکنے کی ہمت نہیں کرے گا۔ پولیس اس وقت پہنچے گی جب اسے یقین ہو جائے گا کہ وہ بہت دور نکل چکا ہے۔ نیویارک ایک عجیب دنیا ہے۔ پولیس کا خوف ہوتا تو بلیک ڈیڈ بھول کر بھی ادھر کا رخ نہ کرتا۔"

ہو سکتا ہے کہ چارلی کے الفاظ نیویارک کی اصلی صورت حال کی صحیح عکاسی کر رہے ہوں لیکن میں نے اس کی باتوں کو اپنے جوش میں ذرہ برابر بھی زیادہ اہمیت نہیں دی اور دروازہ کھول کر باہر نکل گیا۔ وہ دونوں بھی میرے پیچھے آ گئے۔

راہداری کا مختصر فاصلہ ہم تینوں نے خاموشی سے

طے کیا۔ لفٹ کے تخلیے میں چارلی کو ایک مرتبہ پھر بولنے کا موقع مل گیا اور اس کی زبان چل پڑی۔

''میں تمہارے ساتھ بار میں نہیں جاؤں گا۔ وہ کونے کی ایک تقریباً اندھیری میز پر بیٹھا ہوا ہے۔ اسے ملنے کے بجائے ہوٹل چھوڑنے کا ارادہ نہ کرنا ورنہ گڑبڑ ہو جائے گی۔''

گراؤنڈ فلور پر لفٹ رکتے ہی سب سے پہلے وہ باہر نکلا اور لاتعلقانہ انداز میں نکاس کے راستے کی طرف یوں بڑھتا چلا گیا جیسے ہم کو پہچانتا ہی نہ ہو۔

اس کے چلے جانے سے ہم دونوں کو آزادی سے بات کرنے کا موقع مل گیا۔ چارلی کے مقابلے میں ہماری پیش قدمی کی رفتار بہت سست تھی۔

''یہ کیا ہو گیا۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ وہ ہمارے کمرے تک کیسے پہنچ گیا۔'' ویرا میرے ساتھ چلتے ہوئے پرتشویش انداز میں بڑبڑائی۔

''جو کچھ ہوا، تمہاری کسی حماقت کے نتیجے میں ہوا ہے۔'' میں نے رک کر سگریٹ سلگاتے ہوئے کہا۔

''بغیر کچھ جانے بوجھے یہ الزام میرے سر کیوں تھوپ رہے ہو؟'' اس نے چیخ کر پوچھا۔

''سیدھی سی بات ہے۔ اس کا پیغام تمہارے لیے آیا ہے۔ اس کا مطلب ہے کہ تم کو پہچانا گیا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ پرنسٹن میں تم نے اپنی کامیابی کے نتیجے میں ہر احتیاط بالائے طاق رکھ دی ہو اور وہاں سے اس کے کسی گرگے کو اپنے پیچھے لگا لائی ہو۔''

''جو ہونا تھا، وہ ہو گیا۔ سوال یہ ہے کہ وہ مجھ سے ملنے کے لیے یہاں کیوں دوڑا چلا آیا؟''

''با اخلاق آدمی معلوم ہوتا ہے۔ اس نے سوچا ہوگا کہ تم تھکی ہاری واپس آئی ہو، اسے خود چل کر تمہارا شربت دیدار نوش کرنا چاہیے۔''

''اب چہک رہے ہو۔ چارلی کے سامنے تمہاری سٹی گم ہو گئی تھی۔'' وہ مجھے گھور کر بولی۔

''پیچ و تاب کھانے کے بجائے تم بھی اپنے غصے کو لگام دو۔ پتا نہیں وہ کن تیوروں کے ساتھ آیا ہے اور ہم سے کیا چاہتا ہے۔ آثار کچھ اچھے نہیں ہیں۔''

''مجھے صرف ایک بات سے ڈھارس ہے کہ کھوج لگا لینے کے باوجود اس نے ہماری مخبری نہیں کی۔ یہ ایک نیک شگون ہے۔ بس اس کی آمد ذرا پراسرار ہے۔''

میں سر ہلا کر رہ گیا۔ اس وقت میرا ذہن پیش آنے والے متوقع واقعات کے تجزیے میں الجھا ہوا تھا۔ بڑھتا ہوا ہر قدم سوچنے کی اس مہلت کو کم کرتا جا رہا تھا۔ بار میں داخلے کے وقت میں دانستہ ویرا کے پیچھے ہو لیا کیونکہ میرے لیے بلیک ڈیڈ ایک اجنبی چہرہ تھا جبکہ ویرا اس سے اچھی طرح واقف تھی۔

اندر داخل ہو کر ویرا نے الکحل اور جلے ہوئے تمباکو کی تیز بو سے رچے ہوئے ماحول میں نیم آلود جائزہ لیا اور پھر تیر کی طرح بائیں طرف ہو لی۔

بار کاؤنٹر سے آگے کا وہ آخری حصہ واقعی تاریک نظر آ رہا تھا۔

روشنی میں سے وہاں کسی کی موجودگی کا اندازہ دشوار تھا لیکن سگریٹ کا سلگتا ہوا روشن سرا اور لاتے ہوئے دھوئیں کے مرغولے وہاں کسی کی موجودگی کا پتا دے رہے تھے۔ اس تاریکی میں پہنچنے تک ٹی شرٹ اور جینز میں ملبوس وہ سفید فام نظر آ گیا۔ ڈرائی جن کی بوتل کے ساتھ دیگر لوازم لیے قابض تھا۔

عام امریکیوں کی طرح وہ بھی دراز قامت مضبوط کاٹھی کا مالک تھا۔ اس کے خدوخال تیکھے تھے لیکن وہ اپنی جوانی کی حدیں عبور کر کے سرحدوں میں داخل ہو چکا تھا۔ اس کے سر کے سنہرے تھے جو کنپٹیوں کے آس پاس بالکل سفید تھے۔ اس کے لباس سے بے نیازی مترشح تھی میں عقاب کی سی تیزی سمائی ہوئی تھی۔

ویرا کو دیکھ کر... وہ اپنی کرسی سے قدرے اٹھا سے ہاتھ ملانے کے بعد اس کی کینہ توز نظریں چہرے پر مرکوز ہو گئیں۔

''یہ میرا دوست ہے اور میرے ساتھ کام کرتا ہے۔'' اس کے تیور دیکھ کر ویرا جلدی سے بول پڑی۔

"زرد وں بیٹھ جاؤ۔" مجھ سے ہاتھ ملاتے ہوئے اپنی طاقت کا خفیف سا مظاہرہ کرتے ہوئے اس نے بھاری اور بجری ہوئی آواز میں کہا۔ یوں محسوس ہوا تھا جیسے وہ زبان کے بجائے حلق کے بل بولنے کا عادی ہو۔ مجموعی طور پر وہ وجیہہ اور بارعب شخصیت کا مالک تھا۔

"یہ وہی ہے جس سے تمہارا باپ ہمیشہ نالاں رہا کرتا تھا؟" ہم دونوں کے بیٹھ جانے کے بعد اس نے تائید طلب لہجے میں ویرا سے پوچھا اور وہ اثبات میں سر ہلا کر رہ گئی۔

ہمارے بیٹھنے کے بعد ایک ریڈ ہیڈ ویٹر کی طرح میز کی طرف آئی۔ میز پر جن کی بوتل موجود تھی۔ بلیک ڈیڈ نے اسے مزید دو خالی پیگ لانے کی ہدایت کی اور ویرا کے چہرے پر نظریں گاڑ دیں۔

"میں نے تم سے کہا تھا کہ امریکا سے نکل جاؤ۔" ریڈ ہیڈ کے چلے جانے کے بعد اس نے رسمی مگر جارحانہ غراہٹ کے ساتھ کہا۔ "کیا یہ بات تمہاری سمجھ میں نہیں آئی تھی؟"

"وہ تمہارا مشورہ تھا۔ میں اسے ماننے کی پابند نہیں تھی۔ یہ میرا وطن اور میرا گھر ہے۔ میں کب تک جلاوطنی کی زندگی گزارتی رہوں گی۔"

"تم آگ سے کھیلنا چاہتی ہو تو شوق سے کھیلو لیکن اس کی چنگاریاں میرے دامن تک کیوں پہنچیں؟ میں سن رہا ہوں کہ آزنک کو تم دونوں نے ہی میرے خلاف ورغلا کر میدان میں اترنے پر اکسایا ہے۔ میں اس سازش کا حساب لوں گا۔ اس تصادم میں، میں نے اپنے کئی بہترین آدمی کھوئے ہیں۔ اگر تم سے میرا پچھلا تعلق نہ ہوتا تو اب تک تمہاری لاش کسی [illegible] سے مل چکی ہوتی۔ تمہیں معلوم ہے کہ اصولوں کے معاملے میں، میں کتنا بدلحاظ ہوں۔"

ویرا کے حلق سے برآمد ہونے والی [illegible] کی آواز سے مجھے اندازہ ہوا کہ اس کا حلق سوکھ رہا تھا۔ بلیک ڈیڈ نے پہلے ہی وار میں اس کے اوسان خطا کر دیے تھے۔ تاہم اس نے ویرا کو بولنے کے لیے بس چند سیکنڈ کی مہلت دی۔ جب وہ تھوک نگل کر بھی بولنے میں کامیاب نہ ہو سکی تو وہ فرض میں نے سنبھال لیا اور پورے سکون سے کہا۔ "ہم نے کسی کو تمہارے خلاف نہیں ورغلایا۔ یہ سب آزنک کی سازش ہے اور تم اس کے آلۂ کار بن رہے ہو۔"

میرا جواب اس کے لیے غیر متوقع ثابت ہوا۔ لمحہ بھر کے لیے اس کا دہانہ وا ہوا پھر اس نے تنفر آمیز لہجے میں کہا۔ "ہوش میں رہ کر بات کرو۔ میں ایک مکے میں تمہارا چہرہ بگاڑ دوں گا۔"

"کھری اور اصولوں کی بات کرتے ہو تو تمہیں کڑوا سچ سننے کا حوصلہ بھی رکھنا چاہیے۔" میں نے پوری بے خوفی سے کہا۔ میں نے بھانپ لیا تھا کہ وہ مصلحت پسند آدمی نہیں تھا۔ پر پیچ مکالموں کے بجائے سخت کلامی سے ہی اسے کچھ سوچنے پر مجبور کیا جا سکتا تھا۔

ویرا نے میز کے نیچے میرا پیر دبا کر مجھے خاموش رہنے کا اشارہ کیا اور بلیک ڈیڈ سے معذرت خواہانہ انداز میں بولی۔ "میں اپنے ساتھی کی بدتمیزی پر معافی چاہتی ہوں لیکن یہ درست ہے کہ آزنک سے ابھی تک میرا کوئی رابطہ نہیں ہوا۔"

اپنی ذات کی حد تک ویرا کا دعویٰ بالکل درست تھا۔ ابتدا سے اس شام تک آزنک سے سارے مذاکرات میں نے ہی کیے تھے۔ اس دوران میں بلیک ڈیڈ نے ایک پل کے لیے بھی میرے چہرے پر سے نظریں نہیں ہٹائی تھیں اور میں بھی اس کی آنکھوں میں جھانک رہا تھا۔

"تم وضاحت کرو۔" بلیک ڈیڈ زہریلی آواز میں پھنکارا۔ "میں اس کمینے یہودی کے لیے کیا کر رہا ہوں جو تم نے میرے اوپر الزام لگایا ہے۔ اپنی حرامی پن کے لیے مجھے قصوروار ٹھہرا رہے ہو؟"

"اگر تم سچ سن کر اتنی جلدی مشتعل ہو جاتے ہو تو میں اپنے الفاظ واپس لیتا ہوں۔" میں نے بے پروائی سے کہا۔ "تم چاہو تو میں معذرت کے لیے بھی آمادہ ہوں۔ یہ تمہارا شہر ہے۔ تم چاہو تو کسی قصور کے بغیر ہماری گردنیں اتار سکتے ہو۔ تم سے کچھ کہنا سننا بیکار ہے۔"

"میں کہنے سننے کے لیے ہی بہت سے خطرات

سوال لے کر یہاں آیا ہوں۔ میں مانی کرتی ہوتی تو تمہارا تصور میرے سامنے آچکا ہے۔ ہوسکتا ہے کہ تمہاری وضاحتیں تمہیں بچالیں مگر مجھ سے ہوش میں رہ کر اور تمیز سے بات کرو۔ میں تم سے بہت سینئر ہوں۔" اس بار اس کی آواز میں درشتی کا عنصر خاصا کم ہوگیا تھا۔

"اس نے پرانی جتنے بندہاں توڑ کر ہر جگہ اپنے آدمی بٹھائے ہوئے ہیں۔ اسے معلوم ہے کہ ہم... تمہارک میں مدد کے لیے صرف تم سے رجوع کرسکتے ہیں۔ وہ سوچ بھی نہیں سکتا کہ تم نے ہمیں الٹا سا جواب دے دیا ہوگا۔ ہارلم میں رنگس والوں کے ہاتھوں پہلا قتل ہوتے ہی ہم اس کا کھیل سمجھ گئے تھے۔ وہ ہم سے خوف زدہ ہے۔ اس نے تمہارے ذریعے ہمیں مارنے کا منصوبہ بنا کر یہ لمبا چکر چلایا اور اس میں کامیاب ہوتا نظر آرہا ہے۔"

"میں موٹی عقل کا سیدھا سادہ آدمی ہوں۔ یہ بتاؤ کہ وہ کیا چکر چلا رہا ہے۔"

"حیرت ہے کہ تم اب بھی بات کی تہ تک نہیں پہنچ سکے۔ ایک طرف وہ تمہارے آدمیوں کو مار رہا ہے اور دوسری طرف یہ افواہیں پھیلا رہا ہے کہ اسے ہم نے تمہارے خلاف اکسایا ہے۔ اس صورت حال پر تمہارا مشتعل ہونا فطری ہے۔ دیکھ لو کہ اس کا حساب بالکل ٹھیک رہا ہے۔ اس وقت تم اپنے دل میں ہمارے خلاف بدگمانیوں کا ایک پلندہ لیے یہاں موجود ہو۔"

"لیکن یہ بھی تو ہوسکتا ہے کہ پہلے تم نے اسے ورغلایا ہو اور اب تم مجھے غلط راہ پر ڈالنے کی کوشش کر رہے ہو؟" اس نے چبھتے ہوئے لہجے میں کہا۔ وہ خاصا کائیاں آدمی تھا اور فوراً ہی بات کے دوسرے پہلو تک پہنچ گیا تھا۔

"وہ کوئی دودھ پیتا بچہ نہیں ہے جو اتنی آسانی سے ورغلایا جاسکے۔" اس بار مجھ سے پہلے ویرا بول پڑی۔ ایک حکمت عملی سامنے آجانے کے بعد اس کا دم توڑتا ہوا حوصلہ فوری طور پر بحال ہوگیا تھا۔ وہ کہہ رہی تھی" وہ میرے خون کا پیاسا ہے اور میں اس کی جان کی دشمن ہوں۔ اگر مجھے اس تک رسائی کا موقع مل جائے تو میں اسے بہکانے یا ورغلانے کے بجائے اسے مار ڈالوں گی۔ بچھے کے سر پر موم بتی جلا کر اسے پکڑنے کی مجھے کیا ضرورت ہے۔"

"مجھے کئی ذرائع سے پتا چلا ہے کہ اس نے ہارلم میں تم دونوں کی تلاش میں میرے اڈوں پر حملے کرائے تھے۔ وہ سمجھ رہا تھا کہ میں نے تم دونوں کو پناہ دی ہوئی تھی۔"

"یہ اس کا منظم پروپیگنڈا ہے۔ اتنے بڑے پیمانے پر فساد کرانے کے بجائے وہ دوسرے ذرائع سے بھی معلوم کرسکتا تھا کہ ان کی اطلاعات میں کتنی صداقت ہے۔"

"تمہاری بات سمجھ میں آرہی ہے لیکن ایک مسئلہ بالکل ناقابل فہم ہے۔" وہ گلاس سے ایک گھونٹ لے کر دوبارہ بولا۔ "ہم دونوں برسوں سے اسی شہر میں ہیں اور کبھی ہم نے ایک دوسرے کا راستہ نہیں کاٹا۔ تمہارے آتے ہی اچانک ایسی کیا تبدیلی آئی کہ سب کچھ الٹ کر رہ گیا؟"

"اسے ایک اتفاق ہی کہا جاسکتا ہے۔ ہر اہم واقعہ رونما ہونے کے وقت بے شمار چھوٹی موٹی باتیں ہوتی رہتی ہیں۔ ان کو ایک دوسرے سے ملایا نہیں جاسکتا۔ سوچنے والی بات یہ ہے کہ تم سے میرا زیادہ قریبی رابطہ تھا۔ میں نے تمہیں کیوں نہیں بہکایا؟"

"شاید اس لیے کہ میرا جواب حوصلہ افزا نہیں تھا۔ میں تمہاری یہاں موجودگی میں بہتیرے خطرات کی بو سونگھ رہا تھا۔" وہ آسانی سے کوئی بھی بات ماننے پر آمادہ نہیں تھا۔

"میں تمہارے آدمیوں کو کوئی الزام نہیں دے رہی۔ تم خود کہہ چکے ہو کہ کالی بھیڑیں ہر جگہ ہوتی ہیں۔ کیا یہ ممکن نہیں کہ تمہارے کسی آدمی نے اسے یہ خبر پہنچائی ہو کہ میں نے فون پر تم سے رابطہ کیا تھا۔ دوسری کڑیاں اس کے دماغ کی پیداوار ہوسکتی ہیں۔"

"تم نے پولر اسٹار کے کوڈ کے ذریعے مجھ تک رسائی حاصل کی تھی۔ کسی کو بھی معلوم نہیں تھا کہ فون کرنے والی کون ہے۔ یہ بات سرے سے بالکل غلط

"اس کی آواز قدرتی طور پر بھاری اور درشت تھی لیکن اس وقت تک اس کی برہمی بڑی حد تک کافور ہو چکی تھی۔ مجھے اندازہ ہو رہا تھا کہ ہم دونوں کے مشترکہ واقف نے اس کے غصے کا رخ موڑ دیا تھا اور وہ قدرے مطمئن نظر آنے لگا تھا۔

"تو کیا میں یہ سمجھوں کہ تمہاری معاندانہ دھمکی اب بھی برقرار ہے؟" قدرے توقف کے بعد ویرا نے پوچھا۔ "ہمیں اپنا بستر بوریا سمیٹ کر یہاں سے کوچ کر لینا چاہیے؟"

"یہ تمہیں اسی وقت کرنا تھا جب میں نے کہا تھا۔ اب تم نے یہاں تھوڑے بہت پیر جما لیے ہیں تو جب تک رو پوش ہو رہو۔ میں یہاں کا داروغہ نہیں ہوں۔"

میرے سر پر سے یکایک بہت بڑا بوجھ اتر گیا۔ اس نے واضح الفاظ میں اپنی دھمکی واپس نہیں لی تھی لیکن جو کچھ کہا تھا اس کا مفہوم کم و بیش وہی تھا۔

"میں حیران ہوں کہ تم اچانک مجھ تک کیسے پہنچ گئے۔" ویرا نے دوسری بات چھیڑ دی۔

"چارلی نے تمہیں نیو آرک پر پرسٹن سے آنے والی بس سے اترتے دیکھا تھا اور پہچان کر اسی وقت فون پر اطلاع دی تھی۔ مجھے تم پر شدید غصہ تھا۔ میں تمہیں سخت سرزنش کرنی چاہتا تھا۔ اس نے یہاں تک تمہارا پیچھا کیا اور پھر میں بھی یہاں پہنچ گیا۔ تم پرسٹن میں کیا کرنے گئی تھیں؟ تم کو اس طرح بر سر عام گھومنے پھرنے سے گریز کرنا چاہیے۔"

ویرا نے پرسٹن کے بارے میں بلیک ڈیڈ کے سوال کا جواب گول کر دیا اور پہلی بار پر اعتماد مسکراہٹ کے ساتھ بولی "تم جانتے ہو کہ میں سسک کر جینے کی قائل نہیں ہوں۔ جب میرا باپ وائٹ ہاؤس کی حدود میں مارا جا سکتا ہے تو میں کہاں محفوظ رہ سکتی ہوں؟"

بلیک ڈیڈ اپنا گلاس ختم کیے بغیر کرسی سے اٹھ گیا اور قدرے آگے جھک کر بولا "اب تم مجھے اطلاع دیے بغیر یہ ہوٹل نہیں چھوڑو گی۔ رنکس کی دو گاڑیوں کی تباہی کے بعد ہارلم والوں کے انتقامی جذبے کی تھوڑی بہت تسکین ہوئی ہے لیکن وہاں کے حالات ابھی بھی معمول پر نہیں آئے ہیں۔ اب مجھے اس کے خلاف کسی بڑی کارروائی کے بارے میں سوچنا ہوگا۔"

"میں پوری طرح تمہارا ساتھ دوں گی۔" ویرا نے پورے خلوص سے کہا۔

بلیک ڈیڈ نے ڈرائی جن کی نصف سے زیادہ بھری ہوئی بوتل کے نیچے سو ڈالر کا نوٹ دبا یا اور لمبے لمبے ڈگ بھرتا ہوا دروازے کی طرف ہو لیا۔

ہم دونوں نے معنی خیز نظروں سے ایک دوسرے کی طرف دیکھا اور وہاں سے چل دیے۔

☆☆☆

اگلی صبح سات بجے ہم اپنے اپنے ہتھیار لے کر ہوٹل سے نکل کھڑے ہوئے۔ میں نے پرسٹن کی متوقع ضروریات کے پیش نظر اپنا بریف کیس بھی ساتھ لے لیا تھا جس میں آئزک بیل سے حاصل کی ہوئی سبز فائل بھی محفوظ تھی۔

سورج طلوع ہوئے خاصی دیر ہو چکی تھی لیکن ہوٹل سے باہر مین ہٹن کی سڑکوں پر دھندلا سا اجالا ہی پھیلا ہوا تھا۔ شہر میں پھیلی ہوئی فولاد، کنکریٹ اور شیشے کی فلک بوس عمارتوں کی کثرت میں ابھرتے ہوئے سورج کی کمزور کرنیں ذرا مشکل ہی سے ان راستوں تک پہنچ پاتی ہیں۔ کہیں کہیں سڑک کے دونوں اطراف میں یہ عمارتیں یوں آمنے سامنے استادہ ہیں کہ سر اٹھا کر دیکھنے پر اوپر ایک دوسرے سے تقریباً ملتی ہوئی محسوس ہوتی ہیں اور انسانی نگاہیں ان کی ہیبت ناک بلندی سے خوف زدہ ہو کر خود بہ خود نیچی ہو جاتی ہیں۔

مین ہٹن سے پرسٹن پہنچنے کے لیے ٹیکسی سب سے سہل سواری تھی لیکن ہمارے لیے حفاظتی احتیاط اپنی ہر سہولت پر مقدم تھی۔ اپنے ہدف کی طرف پیش قدمی کرتے ہوئے اپنا ہر سراغ مٹانا ہماری ایک ناگزیر ضرورت تھی۔

ویرا کے لیے وہ علاقے دیکھے بھالے تھے۔ اپنی یادوں کو تازہ کرنے کے لیے وہ پچھلے دن پرسٹن تک دوڑ لگا چکی تھی۔ اس کے ایما پر ہم نے ہوٹل کے قریب سے

نیو آرک جانے کے لیے ٹیکسی پکڑلی۔

صبح کی خنک اور خوش گوار فضا میں ٹیکسی حرکت میں آئی تو ویرا بہت خوش تھی۔ نیویارک پہنچنے کے بعد شاید ہم دونوں پہلی بار اس کی سڑکوں پر ایک ساتھ باہر آئے تھے۔ اسی خوشی میں ویرا مجھے اپنے شہر کے بارے میں بتانے لگی۔

نیویارک امریکا کا ایک وسیع و عریض شہر ہے جس کے سمندر اور دریائی خطوں کو یک جا کرنے کے لیے چیدہ پلوں کے ذریعے جوڑا گیا ہے۔ ان میں سے چودہ پل ایسے ہیں جو مین ہٹن کے دریائی جزیروں کو نیویارک کی دوسری بوروز اور نیو جرسی سے ملاتے ہیں۔ زیر آب سرنگیں ان پلوں کے علاوہ ہیں۔ ویرا کسی پیشہ ور گائیڈ کی طرح اپنی جملہ معلومات میرے کانوں میں انڈیلے جارہی تھی۔ میں نے صرف اس کی ابتدائی باتیں دھیان سے سنیں پھر غائب دماغی کے عالم میں بس ہوں ہاں کرتا رہا۔

ویرا کی وہ خشک تقریر اردو میں جاری تھی اس لیے سفید فام ڈرائیور کے پلے کچھ نہیں پڑ رہا تھا۔ وہ سڑکوں پر بڑھتے ہوئے ٹریفک کے درمیان احتیاط سے اپنا راستہ بنانے میں مگن تھا۔

جیسے جیسے ہم شہر کے وسط سے مغرب کی طرف بڑھتے گئے، فلک بوس عمارتوں کی تعداد کم ہوتی چلی گئی۔ اس کے ساتھ سورج کی چمکیلی دھوپ نگاہوں کو مزہ دینے لگی۔ دریائے ہڈسن کے کنارے پہنچنے تک ہم عمارتوں کے اس وحشت ناک جنگل سے بالکل باہر آچکے تھے۔

جارج واشنگٹن برج مین ہٹن اور نیو جرسی کے درمیان شاید سب سے زیادہ مصروف اور خوب صورت ترین پل ہے۔ ہڈسن کے شفاف اور دھیمے پانی کے نظارے سمیٹتے ہوئے ہم ذرا سی دیر میں نیو جرسی پہنچ گئے جو انتظامی لحاظ سے ایک الگ ریاست ہونے کے باوجود عملاً نیویارک کے مضافات میں شمار کی جاتی ہے۔ نیو آرک کے بس ٹرمینل سے ذرا پہلے ویرا نے ٹیکسی رکوائی۔

"یہاں تو دور تک کوئی بس نظر نہیں آرہی۔" ٹیکسی چھوڑنے کے بعد میں نے ادھر ادھر دیکھتے ہوئے حیرت سے کہا "تم تو نیو آرک بس ٹرمینل آنا چاہ رہی تھیں۔"

"بعض اوقات تم بالکل ہونق ہو کر رہ جاتے ہو۔" وہ مجھے شانہ مار کر زور سے ہنسی "احتیاط کرنی ہے تو کیوں نہ پوری طرح کی جائے۔"

"اس احتیاط میں پرنسٹن کے بجائے کہیں اور نہ پہنچا دینا۔"

"ڈرائیور پر یہ جتانا ضروری نہیں تھا کہ مین ہٹن کی چونتیسویں اسٹریٹ سے ایک جوڑا صبح سویرے نیو آرک بس ٹرمینل گیا تھا۔ بس پکڑنے سے پہلے تمہارے کھانے پینے کے لیے کچھ خریداری بھی کرنی ہے۔ سامنے سیون الیون اسٹور سے اپنا بریف کیس بھر لو پھر ٹرمینل جائیں گے۔ پرنسٹن میں ان چیزوں کی خریداری کے لیے کافی دور دھکے کھانے پڑیں گے۔"

اس چھوٹے اسٹور میں ضرورت کی ہر چیز ملفوف میں موجود تھی۔ اپنے بریف کیس کی گنجائش کے لحاظ سے میں نے کئی پیکٹ، ڈبے اور کین باسکٹ میں ڈالے، کاؤنٹر پر رقم ادا کی اور ہم اسٹور سے نکل آئے۔

اس سڑک کے قریب ہی ایک بس ٹرمینل تھا جہاں اس وقت بھی کافی بھیڑ بھاڑ تھی۔ پوری تیاری کے ساتھ ہر شخص یوں عجلت میں چل رہا تھا جیسے کسی آوارہ کتے سے بچ کر بھاگ رہا ہو۔

میرا تبصرہ سن کر ویرا مسکراتے ہوئے بولی "یہاں آوارہ کتے شاذ و نادر ہی نظر آتے ہیں۔"

"آوارہ کتے شریف ہوتے ہیں۔ ذرا سی ڈانٹ پھٹکار سے بھاگ جاتے ہیں مگر پالتو کتے انتہائی ڈھیٹ ہوتے ہیں۔ جس کے پیچھے پڑ جائیں، اسے بھگا کر ہی دم لیتے ہیں۔"

"ہوشیار رہنا۔ یہاں بہت سے لوگ بسوں میں بھی اپنے پالتو کتوں کے ساتھ سفر کرتے ہیں۔" ویرا نے شوخی سے کہا اور میں بے اختیاری سے اسے گھور کر رہ گیا۔ شاید وہ مجھے سمجھنے کی کوشش کر رہی تھی۔

ویرا نے پرنسٹن ایئر پورٹر کے بکنگ آفس سے پرنسٹن کے لیے دو ٹکٹ خریدے اور ہم ادھر بھی نشستوں

والا آرام دہ بس میں سوار ہو گئے جس کی کھڑکیوں کے بڑے بڑے شفاف شیشوں میں سے دور تک کے قدرتی مناظر دیکھے جا سکتے تھے۔

بس میں سوار ہو کر میں نے اپنے بریف کیس میں سے اخبار نکال کر ویرا کی گود میں ڈالا اور سیون الیون سے خریدی ہوئی اشیا بریف کیس میں جمانے میں مصروف ہو گیا۔

بس میں ہمارے سوار ہونے سے پہلے صرف چند مسافر موجود تھے۔ بعد میں مزید دو چار افراد آئے۔ بس کی آدھی سے زیادہ نشستیں خالی تھیں کہ مقررہ وقت پر دروازہ بند ہوا اور بس نے حرکت شروع کر دی۔ کسی نے مسافروں کو بلانے کے لیے شور مچایا نہ بس کی باڈی پر ہتھیلیوں سے بے سرا طبلہ بجانے کی مشق کی گئی۔

نیو آرک امریکی ریاست نیو جرسی کا ایک چھوٹا سا شہر ہے جو بس اپنے ہوائی اڈے کی وجہ سے شہرت رکھتا ہے۔ امریکا آنے والے مسافروں کی سب سے زیادہ تعداد ہر سال اسی ہوائی اڈے پر اترتی ہے لیکن ان میں سے بہت کم کو نیو آرک یا نیو جرسی سے کوئی دلچسپی ہوتی ہے۔ بیشتر مسافر یہاں اترتے ہی نیو یارک بلکہ مین ہٹن کی راہ لیتے ہیں۔ یوں مین ہٹن کی عظمت و شوکت میں نیو آرک ایک بے نام سی گزرگاہ کے طور پر دب کر رہ گیا ہے۔ حد یہ ہے کہ نیو جرسی کے اس... ائرپورٹ کے لیے تمام ہوائی کمپنیاں اپنی سفری دستاویزات اور ٹکٹوں میں وہی مخفف استعمال کرتی ہیں جو مدتوں سے نیو یارک کے لیے رائج ہیں۔ بیشتر نئے سیاحوں کو سرے سے پتا ہی نہیں چلتا کہ انہیں نیو یارک کے بجائے نیو آرک پہنچایا جانے والا ہے۔

بس روانہ ہونے کے محض چند منٹ بعد ہی اس ٹکڑے سے شہر کی حدود سے باہر نکل کر فری وے پر چڑھ گئی اور اس کی رفتار تیز ہوتی چلی گئی۔

جس طرح نیو آرک شہر اپنے ائرپورٹ کے بغیر بے مایہ ہے اسی طرح کی عسرت پورے نیو جرسی کے اندرونی علاقوں سے برستی ہے۔ تھکے تھکے اور اپنے خول میں سکڑے ہوئے باشندے، ہریالی سے محروم ریتیلے اور چٹیل میدان۔ یہ اس سفر کی کل سوغات تھی۔

راستے میں کہیں کہیں نظر آنے والی چمنیوں وغیرہ کی شکست سے یہ اندازہ ضرور ہو رہا تھا کہ نیو جرسی صنعتی اعتبار سے بھی تہی دست نہیں ہے۔

ویرا اپنی سیٹ میں دھنسی اخبار میں کھوئی رہی۔ میں امریکا کے لہلہاتے ہوئے خوش نما سبزہ زاروں اور خوب صورت کھیتوں کے انتظار میں آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر بس سے باہر دیکھتا رہا لیکن وہاں ویرانوں پر پڑنے والی دھوپ اور اس کی چکاچوند کے سوا کچھ نہیں تھا۔ زمین پر کہیں کوئی سبزی نظر بھی آتی تھی تو وہ بس کی تیز رفتاری کی وجہ سے بس ایک دھبے کی طرح گزر جاتی تھی۔

"یہ اکتا دینے والا سفر کتنی دیر جاری رہے گا؟" میں نے ویرا سے پوچھا۔

"چاہو تو زندگی بھر جاری رہ سکتا ہے۔" وہ میرے شانے پر سر ٹکا کر ممنائی۔

"سیدھی بیٹھو۔ بس میں ہمارے ساتھ دوسرے لوگ بھی سفر کر رہے ہیں۔" میں نے اسے دور دھکیلتے ہوئے تیزی سے کہا "وہ کیا سوچیں گے۔"

"یہاں کسی کو دوسروں کے بارے میں سوچنے کی فرصت نہیں ہوتی۔ بعض افراد کو تو اپنے بارے میں بھی سوچنے کا وقت نہیں ہوتا اور وہ ساری عمر بھی سوچ سوچ کر گزار دیتے ہیں کہ آخر وہ اپنے بارے میں کب سوچ سکیں گے..... ویسے یہ سفر صرف ڈیڑھ گھنٹے میں ختم ہو جائے گا۔" میرا موڈ خراب ہوتا دیکھ کر اس نے آخر میں جلدی سے میرے سوال کا جواب دے ڈالا۔

"بس اسٹاپ سے ہماری منزل کتنی دور ہے؟" میں نے حساب لگاتے ہوئے پوچھا۔

"کم و بیش آدھا گھنٹا" اس نے اخبار سمیٹتے ہوئے بے پروائی سے کہا۔

"آدھا گھنٹا؟" میں نے حیرت سے دہرایا "ہم چند منٹ میں نیو آرک سے نکل آئے تھے۔ کیا پرنسٹن اتنا بڑا ہے کہ آدھے گھنٹے کے سفر کے بعد بھی ہم اسی شہر میں ہوں گے؟"

"یہ آدھا گھنٹا پیدل چلنے میں گزرے گا۔" وہ

متسخرانہ انداز میں بولی ''یہ کار سواروں کا معاشرہ ہے۔ پبلک ٹرانسپورٹ کی سہولت یہاں صرف گنے چنے شہروں میں میسر ہے ورنہ بیشتر مقامات پر ٹیکسیاں تک نایاب ہیں۔ پرنسٹن جیسے قصبے میں کرائے کی کوئی سواری نہیں مل سکے گی۔''

مجھے احساس ہوا کہ پچھلی رات ویرا کی تھکان بے سبب نہیں تھی۔ مجبوری کے عالم میں آدھے گھنٹے پیدل چلنا مصیبت سے کم نہیں تھا۔

''یہاں قصبوں میں رہنے والے پردیسیوں یا سیاحوں کو ڈھونڈنے کی کوشش نہیں کرتے؟''

''کوئی خود ہی موقع فراہم کرے تو شاید وہ لوگ اس کے تن کے کپڑے بھی اتروالیں مگر یہاں عام طور پر ایسا نہیں ہوتا۔ ساری سیاحت گائیڈڈ ٹورز کے ذریعے ہوتی ہے۔ بہت سے لوگ پرنسٹن یونی ورسٹی دیکھنے آتے ہیں لیکن وہ کسی مرکزی مقام سے آرام دہ بسوں میں آتے ہیں اور ان ہی میں لوٹ جاتے ہیں۔ پورے امریکا میں یہی نظام چلتا ہے۔ علیحدہ تفریح کے لیے اچھی کار کا ہونا ضروری ہے۔''

''پرنسٹن میں ہمارے لیے کوئی تفریح نہیں ہے۔ ہم کام کے لیے وہاں جارہے ہیں۔ کوئی ایمرجنسی ہوگئی تو ہم کتنی دیر تک بھاگ سکیں گے؟'' میں نے تشویش سے کہا۔

''کار کسی شناسا سے مستعار لی جاسکتی ہے یا پھر کرائے پر۔ دونوں صورتوں میں شناخت کا اندیشہ ہے۔ یہ مجبوری امریکا میں قدم قدم پر ہمارا پیچھا کرے گی۔''

ویرا جو کچھ بتارہی تھی اس کی روشنی میں دس بجے سے پہلے ہمارا پرنسٹن والے ٹھکانے پر پہنچنا ممکن نہیں تھا۔ باہر کے چھپتے ہوئے یکساں مناظر پر لعنت بھیج کر میں نے اخبار سنبھال لیا۔

نیویارک ٹائمز امریکا کے موقر اور معتبر روزناموں میں شمار ہوتا ہے۔ اس کے صفحات مقامی اور غیر ملکی خبروں سے بھرے ہوئے تھے جن میں سنسنی خیزی کا شائبہ تک نہیں تھا۔ ہر خبر صرف خبر تھی۔ اسے کسی سنسنی خیز کہانی میں ڈھالنے کی کوشش نہیں کی گئی تھی۔ ان ہی میں سے ایک خبر یہ بھی تھی کہ پچھلے دن ہارلم سے ملحقہ علاقے میں کسی نامعلوم حملہ آور نے رنکس کے ایک محافظ پر اس وقت تین فائر کیے جب وہ ایک کیسینو سے رقم کا تھیلا لے کر اپنی گاڑی میں سوار ہورہا تھا۔ محافظ گولی لگنے سے معجزانہ طور پر محفوظ رہا۔ حملہ آور فرار ہونے میں کامیاب ہوگیا۔

وہ مختصری خبر اس وقت ہارلم والوں کے لیے نفسیات کی واضح عکاسی کررہی تھی۔ ان کے اشتعال اور انتقامی جذبات نے رنکس کی دو گاڑیوں اور چھ گارڈز کی ہلاکت کے بعد ایک خاص رخ اختیار کرلیا تھا۔ بلیک ڈیتھ نے ان دونوں گاڑیوں پر بم مار کر ان لوگوں کو بتادیا تھا کہ ہنگاموں میں وہ خود اپنا ہی اجتماعی نقصان کررہے تھے۔ ان کو اپنی توجہ اصل دشمن پر مرکوز کرنی چاہیے تھی جس نے پہلا قتل کرکے ہنگاموں کی بنیاد رکھی تھی۔ بلیک ڈیتھ کے اس پیغام کے نتیجے میں ہارلم کے حالات قدرے ٹھنڈے ہوئے تھے مگر رنکس کے خلاف پہلی ناکام کارروائی نیویارک ٹائمز کے صفحات پر ریکارڈ ہوگئی تھی۔

''کل رات کالے آدمی کی اچانک آمد سے میرے اعتماد کو ایسی ٹھیس پہنچی ہے کہ میں اس وقت بھی رہ رہ کر خوف محسوس کررہی ہوں۔'' ویرا نے بلیک ڈیتھ کا نام لیے بغیر متاسفانہ لہجے میں کہا اور میری توجہ اخبار سے ہٹ گئی۔

''غنیمت یہ ہوا کہ بات بن گئی۔ واپسی پر اس کے مخاصمانہ جذبات معدوم ہوچکے تھے۔''

''یہ سب چلتا رہتا ہے۔ مجھے اس بات کا قلق ہے کہ اس کا کوئی آدمی میرا پیچھا کرتا ہوا ہوٹل کے کمرے تک پہنچا تھا اور میں بالکل بے خبر رہی۔''

''اس واقعے کو بھول کر آئندہ کے لیے محتاط ہوجاؤ۔ اس میں خوف زدہ ہونے کی ضرورت نہیں۔''

''کیا پتا کہ اس وقت بھی اس کا کوئی آدمی ہمارے ساتھ سفر کررہا ہو؟''

''کرنے دو۔ پرنسٹن میں آدھے گھنٹے کی سڑک پیمائی میں وہ ہمارا سراغ کھودے گا یا پھر ہماری نظروں

میں آجائے گا۔ اس وقت ہماری توجہ اپنے اصل کام پر مرکوز رہنی چاہیے۔"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو مگر وسوسوں پر انسان کا کوئی اختیار نہیں ہوتا۔"

"تم مسلمان ہوتیں تو میں پورے خلوص سے تمہیں لاحول پڑھنے کا مشورہ دیتا۔"

"وہ میں پہلے ہی پڑھ رہی ہوں۔ پاکستان میں رہ کر اتنی مسلمانی مجھے بھی آگئی ہے۔"

"خاک آگئی ہے۔" میں برا سا منہ بنا کر بڑبڑایا "تمہیں ابھی تک معلوم نہیں کہ تم کیا بک گئی ہو۔"

"کیا.....؟ کیا میں نے کوئی غلط بات کہہ دی؟" اس نے حیرت سے پوچھا۔

"بس لاحول پڑھو اور اپنی زبان بند رکھو۔ ذرا سی تحریف سے مفہوم کچھ کا کچھ ہو جاتا ہے۔"

وہ بلیک ڈیڈ والے قصے میں اپنی کوتاہی پر نادم تھی، اس لیے اس نے بحث کے بغیر خاموشی اختیار کر لی۔ میں ایک مرتبہ پھر اخبار چاٹنے میں مصروف ہو گیا۔

اس سفر میں دو مرتبہ بس فری وے سے اتر کر قصبوں کے مضافاتی بس اسٹاپوں پر رکی۔ چند مسافر اترے، نئے بھی مسافر سوار ہوئے اور کافی دور جا کر بس دوبارہ فری وے پر آگئی۔

تیسرا اسٹاپ پرنسٹن کا تھا جہاں بس ٹرمینل پر مسافروں کے لیے مختصر مگر صاف ستھری انتظار گاہ دوسری سہولتوں سمیت موجود تھی۔

پرنسٹن آنے والوں میں سے بیشتر مسافروں کے لیے بس ٹرمینل پر گاڑیاں منتظر تھیں۔ شاید وہ سب ہی فون پر کسی نہ کسی سے پروگرام طے کر کے اس بے رونق اور بونگے شہر میں پہنچے تھے۔

ہم دونوں بس سے اتر کر الگ تھلگ کھڑے ہو گئے۔ کوئی سواری نہ ملنے کا پورا یقین ہونے کے باوجود میں نے متجسس نگاہوں سے قرب وجوار کا جائزہ لیا۔ بس کے کچھ مسافر کارگو ہولڈ سے اپنا سامان برآمد ہونے کے انتظار میں اپنے میزبانوں کے ساتھ گپ شپ میں مصروف تھے ورنہ زیادہ تر سواریاں وہاں سے رخصت ہو چکی تھیں۔ ایک شخص اپنی سفید رنگ کی جاپانی کار کے ساتھ ٹیک لگائے دور کھڑا سگریٹ پھونک رہا تھا۔ اس کے چہرے پر دھوپ کی عینک بھی ہوئی تھی مگر رخ سے اندازہ ہو رہا تھا کہ وہ بس کے نیچے مسافروں کا جائزہ لے رہا تھا۔

اس کا اسٹائل دیکھ کر مجھے تحریک ہوئی اور میں نے بھی سگریٹ سلگائی جو ویرا نے فوراً ہی میرے ہونٹوں سے اچک لی۔ دوسری سگریٹ سلگا کر ہم دونوں احاطے سے باہر چل دیے۔

ہم احاطے سے چند قدم ہی دور گئے ہوں گے کہ سفید کار رینگتی ہوئی ہمارے برابر میں آکر رک گئی اور ہم دونوں ہی چونک پڑے۔

"ٹیکسی!" ڈرائیونگ سیٹ پر موجود شخص نے کھڑکی سے سر نکال کر نرمی سے پوچھا۔

"پرنسٹن میں ٹیکسیاں کب سے چلنے لگیں؟" ویرا نے بے اعتباری سے پوچھا۔

"یہاں آج بھی ٹیکسیاں نہیں ہیں۔" اس نے مسکرا کر جواب دیا "یہ میری پرائیویٹ کار ہے جسے میں کرائے پر چلاتا ہوں۔ نیوآرک سے ایک مسافر کو یہاں لایا ہوں۔ وہ شام کو واپس جائے گا۔ سوچ رہا ہوں کہ اس فالتو وقت میں پرنسٹن والوں کی خدمت کر کے کچھ ڈالر کما لوں۔"

اس کی وہ پیش کش ہم دونوں کے لیے نعمت غیر مترقبہ سے کم نہیں تھی مگر ویرا اس سے مطمئن نہیں تھی۔ اس نے کار کے آگے جا کر اس کی نمبر پلیٹ دیکھی اور دوبارہ اس کے قریب لوٹ آئی۔

"فرشتہ معلوم ہوتا ہے۔" ویرا نے میری طرف دیکھ کر اردو میں کہا "ایسے تجربات شاذ و نادر ہی پیش آتے ہیں۔ اس سے بھی استفادہ کر لیا جائے۔"

میں نے پچھلے دروازے کے ہینڈل پر ہاتھ رکھا ہی تھا کہ ڈرائیور بول پڑا "میری ایک شرط ہے۔"

ویرا کی بھویں تن گئیں "تمہیں معلوم ہے کہ ٹیکسی ڈرائیور غیر مشروط خدمات فراہم کرنے کے پابند ہوتے ہیں۔ تم ایک جرم کا ارتکاب کر رہے ہو۔"

"یہ کمرشل گاڑی نہیں، پرائیویٹ ٹیکسی ہے اور پھر میری شرط بہت معمولی ہے۔ یہ شہر میرے لیے اجنبی شہر ہے۔ راستہ تمہیں بتانا ہوگا۔"

ویرا بے ساختہ ہنس پڑی۔ "تم ڈرائیور ہی نہیں، مسخرے بھی ہو۔"

میں اندر بیٹھا تو ویرا میرے اوپر آ گری۔ مجبوراً مجھے دوسری کھڑکی کی طرف سرکنا پڑا۔

"گڈ!" ڈرائیور ویرا کی اس حرکت سے محظوظ ہوتے ہوئے بولا "اسے ٹچ ٹیکنیک کہتے ہیں۔ اس طرح ایک دوسرے کو چھوتے رہنے سے باہمی انس و محبت میں اضافہ ہوتا ہے۔"

"ہمیں بھول کر اپنی توجہ سڑک پر مرکوز رکھو۔" اس بار ویرا نے رکھائی سے اسے ڈانٹ دیا "آگے تیسرے موڑ سے بائیں طرف گھومنا ہے۔"

اس شخص نے پانچ چھ منٹ میں ہمیں آبادیوں سے گزار کر ایک سنسان علاقے میں پہنچا دیا۔ پیدل طے کرنے کے لیے وہ فاصلہ واقعی کافی طویل تھا۔ ٹیکسی سے اتر کر میں نے اسے دس ڈالر کا نوٹ دیا۔ میں اس سے کچھ واپس لینے کا خواہش مند نہیں تھا لیکن امریکی روایت کے مطابق اس نے چینج نہ ہونے کا عذر پیش کیا اور نوٹ اپنی جیب میں ڈال اور واپس روانہ ہو گیا۔

وہ عجیب ویران اور وحشت ناک علاقہ تھا۔ غالباً وہاں سارے ہی چھوٹے کارخانوں وغیرہ کے لیے مخصوص تھے کیونکہ پوری سڑک پر کہیں آبادی کے آثار نہیں تھے۔ سڑک پر بھی کسی متنفس کا وجود نہیں تھا۔ اگر اس آس پاس علاقے میں کارخانوں کے مزدور اور مالکان موجود تھے تو وہ اپنی اپنی چار دیواریوں میں محصور تھے۔ باہر سڑک کے کنارے کہیں کہیں لوہے لکڑ اور کاٹھ کباڑ کے ڈھیر ضرور نظر آ رہے تھے جن کے لیے اندر جگہ نہیں تھی۔

"برابر والے گودام میں دو تین کرینٹ بند ہیں۔" ویرا نے ایک سال خوردہ آہنی دروازے کے تالے میں چابی لگاتے ہوئے کہا "درمیان میں ایک کچی سی دیوار ہے۔ سامنے جہاں ویلڈنگ کی روشنی ہو رہی ہے، وہ لوہار کا کارخانہ ہے۔ تمہیں مقفل کر کے میں وہیں بیٹھی رہوں گی۔"

تالا کھول کر ہم دونوں اس سیلن زدہ دکان میں داخل ہو گئے۔ دروازہ بولٹ کر کے ویرا نے ایک بلب روشن کر دیا۔ وہ پندرہ فٹ چوڑا اور اس سے قدرے زیادہ گہرا ایک کمرا تھا جس میں کچھ بوسیدہ فرنیچر کے ساتھ زنگ آلود اوزار فرش پر بکھرے ہوئے تھے۔ اوپر سیمنٹ کی چادریں تھی۔ اندرونی حصے میں ان چادروں میں دو بڑے سوراخ تھے جن پر سیاہ رنگ کی کوئی چیز رکھ کر عارضی طور پر بند کر دیا گیا تھا مگر چادروں کی نالیوں میں بہنے والے برساتی پانی کو اندر گرنے سے روکنے کا کوئی بندوبست نہیں تھا۔

"برابر والی دکان کی بھی یہی حالت ہوگی؟" میں نے ویرا سے پوچھا۔

"باہر سے تو یہی اندازہ ہو رہا ہے۔ بس ذرا صفائی ستھرائی کا فرق ہو سکتا ہے۔ ان سوراخوں کی مرمت مالک دکان اگلے ہفتے کرا دے گا۔"

"اور مجھے اس عذاب خانے میں کئی گھنٹوں تک محبوس رہنا ہے۔" میں نے کہا۔

"گھبراہٹ ہو تو میں یہاں رکوں گی، پھر باہر کی صورت حال تم کو سنبھالنی ہوگی۔"

"غنیمت یہ ہے کہ یہاں چوہے وغیرہ نہیں ہیں۔ میرے لیے فرش کا کوئی آخری کونا صاف کر دو تا کہ میں آرام سے بیٹھ سکوں۔" میں نے ویرا سے فرمائش کی۔

ویرا میرے لیے جگہ بنانے لگی اور میں نے اس دکان میں پڑے ہوئے سامان کا جائزہ لینا شروع کر دیا تا کہ تنہائی میں اس کا کوئی مصرف تلاش کر سکوں۔

فرش پر ہارڈ بورڈ کا ایک ٹکڑا ڈال کر ویرا نے دکان کا دروازہ باہر سے مقفل کر دیا۔ باہر دن کی ایسی تیز روشنی پھیلی ہوئی تھی کہ اندر جلتے ہوئے بلب کی روشنی کا باہر سے دیکھا جانا ممکن نہیں تھا۔ میں دیوار سے ٹیک لگا کر ہارڈ بورڈ پر بیٹھ گیا۔

وقت دھیمے دھیمے گزرتا رہا۔ تنہائی میسر آتے ہی میرے ذہن میں اذیت ناک خیال سر ابھارنے لگا کہ ان لوگوں نے اپنی تخریب کاری کے لیے رات کے وقت

کا انتخاب کیا تو میرے لیے وہ قید تنہائی بہت طویل ہو جائے گی۔ ان کے انتظار پر لعنت بھیج کر میں وہاں سے نکل گیا تو ساری بھاگ دوڑ بے سود ثابت ہوگی۔

میری اضطرابی کیفیت دھیرے دھیرے اتنی شدید ہوئی کہ میں بریف کیس سے بیئر کا پہلا کین نکالنے پر مجبور ہوگیا۔ اس کے پہلے گھونٹ سے ہی مجھے سرور آگیا۔

وہ کین خالی ہونے سے پہلے میں اپنی بیکاری کا تسلسل توڑنے کا فیصلہ کر چکا تھا۔

میں نے ایک چوبی ریک کو سیمنٹ کی ٹوٹی ہوئی چادر کے نیچے دھکیلا اور پھر احتیاط سے اس کے اوپر چڑھ کر سوراخ پر رکھی ہوئی پلائی ووڈ پر زور ڈالا تو اندازہ ہوا کہ اس کے اوپر کوئی وزن رکھا ہوا تھا۔ میں نے دونوں ہاتھوں کی مدد سے پلائی ووڈ کو وزن سمیت ایک طرف سرکانا شروع کر دیا۔

اس وقت میرا ذہن بہت تیزی سے کام کر رہا تھا۔ بدری ناتھ نے مجھے اطلاع دی تھی کہ پاکستان بھیجے جانے والے کچھ پرزوں میں سی آئی اے گڑبڑ کرنے کا ارادہ رکھتی ہے۔ بعد میں پتا چلا کہ اوہایو سے انٹرول رینڈ نامی کمپنی رنکس کے ذریعے وہ پرزے کیتوپ کے لیے بھیج رہی تھی۔

رنکس کے کمپیوٹر شیڈول کی مدد سے جینی نے پرنسٹن کے اس مشتبہ گودام کی نشاندہی کی جس کے پڑوس میں، میں موجود تھا۔ اہم پرزوں کی اس کھیپ کی نقل و حمل میں اس گودام کی شمولیت اس شبہے کو تقویت دے رہی تھی کہ تخریب کاری کا کام وہیں سرانجام دیا جاتا تھا۔

تخریب کاری میں اوہایو کی کمپنی ملوث ہوتی تو وہ یہ کام اپنے گودام میں کر سکتی تھی۔ رنکس کی کارٹی کا عملہ بھی اس واردات سے الگ تھلگ نظر آرہا تھا۔ عملاً اوہایو کی کمپنی وہ مال اپنی فارورڈنگ کمپنی یعنی رنکس کو دے چکی تھی۔ وہ کھیپ اس کی تحویل میں تھی اور تخریب کاری کے منصوبے کی خبر بدری ناتھ نے سی آئی اے کے ہیڈ کوارٹرز سے حاصل کی تھی۔ اس کا ایک ہی مطلب تھا کہ اس بار نئے آدمیوں کو پرزوں والے گودام میں آنا تھا۔ اگر وہاں کچھ تبدیلیاں کر دی جاتیں تو انہیں ان کا علم نہیں ہو سکتا تھا۔

چھت کے سوراخ کو پوری طرح صاف کر کے میں نیچے اتر آیا۔ لوہے کی ایک نکیلی سلاخ اپنی پتلون کی بیلٹ میں اڑس کر میں دوبارہ اوپر چڑھا اور چوبی شہتیر پر اپنا وزن سہار کر کسی نہ کسی طرح کمرے سے نکل کر چھت پر پہنچنے میں کامیاب ہوگیا۔

میری ان کوششوں میں چھت کا سوراخ بڑھ چکا تھا۔ میں نے چادر کے جس سرے پر ہاتھ ڈالا، وہ زور پڑتے ہی بھربھرے گتے کی طرح ٹوٹ گیا۔ برسوں کی موسمی سختیاں سہہ کر سیمنٹ کی وہ چادریں اپنی مضبوطی سے محروم ہو چکی تھیں۔

دکان کی چھت پر پہنچتے ہی میں پیٹ کے بل لیٹ گیا۔ مجھے ڈر تھا کہ دن کے اجالے میں باہر سے کوئی مجھے نہ دیکھ لے۔ میں نے وہیں پڑے پڑے ہر طرف نگاہیں دوڑائیں اور یہ دیکھ کر اطمینان کا سانس لیا کہ وہاں دور دور تک کوئی اونچی عمارت نہیں تھی۔ کسی بھی دکان یا کارخانے کی بلندی دس پندرہ فٹ سے زیادہ نہیں تھی۔ وہ سب اس علاقے میں زمین کی افراط کے کمالات تھے ورنہ میرے وطن میں زمین کی قلت اور داموں کی ہوش ربائی کی کوکھ سے فلک بوس عمارتوں نے جنم لیا تھا۔

برابر والی دکان کی چھت بھی سیمنٹ کی چادروں پر مشتمل تھی۔ وہ چادریں بھی سال خوردہ ہی تھیں لیکن صحیح سلامت تھیں۔ میں نے پیٹ کے بل رینگ کر خود کو دوسرے سرے پر پہنچایا اور آہنی پٹی کا نکیلا سرا ایک چادر کے نیچے پھنسا کر ذرا سا زور لگایا تو تڑاق کی ہلکی سی آواز کے ساتھ برابر والی دکان کی چھت میں بھی ایک مثلث نما سوراخ پیدا ہوگیا۔

میں چند ثانیوں تک چھت پر دبکا کسی ردعمل کا منتظر رہا لیکن کہیں کچھ نہیں ہوا۔

میں اس سوراخ کو بڑا کرنے اور پھر اندر جھانکنے کی تیاری کر رہا تھا کہ کھٹکے اور تالے کی کھڑکھڑاہٹ نے مجھے بری طرح چونکا دیا۔ میرا دل اچھل کر حلق میں آگیا۔ لمحہ بھر کے لیے مجھے شبہ ہوا کہ برابر والی دکان پر

تخریب کار آ پہنچے ہیں پھر میں نے خود ہی اس خیال کو ذہن سے جھٹک دیا۔ باہر کسی گاڑی کے انجن کی آواز نہیں سنائی دی تھی۔ رکتے ہوئے انجن کی آواز میری چھٹی حس نظر انداز ہی نہیں کر سکتی تھی۔ میں نے اپنی رسٹ واچ پر نظر ڈالی اور پھر اپنی دکان کی چھت پر سرکنا شروع کر دیا۔

''ہائیں...... یہ کیا ہوا......؟ علی شیر! تم کہاں ہو؟''
نیچے سے ویرا کی دبی دبی، تحیر زدہ اور بوکھلائی ہوئی آوازیں سنائی دیں۔ وہ طے شدہ پروگرام کے مطابق دو گھنٹے بعد میری خیر خبر لینے کے لیے کسی بہانے سے اندر آئی تھی اور دکان خالی پا کر بوکھلا گئی تھی۔

میں نے چھت کے سوراخ میں سے نیچے جھانکا تو وہ بوکھلا کر ادھر ادھر دیکھ رہی تھی۔ بلب کی روشنی میں اس کی توجہ چھت کے شگاف کی طرف مبذول نہیں ہوئی تھی۔

''میں عالم بالا میں ہوں۔ تم دروازہ بند کر کے لوٹ جاؤ۔'' میں نے سوراخ میں منہ لٹکا کر نیچی آواز میں سرگوشی کی۔ ویرا نے ہڑبڑا کر اوپر دیکھا اور دیکھتی رہ گئی۔

''تم وہاں کیا کر رہے ہو؟ نیچے آؤ۔ کسی نے دیکھ لیا تو پکڑے جاؤ گے۔''

''فکر مت کرو۔ میری طرف دیکھنے والے اندھے ہو جائیں گے۔ ان کو کوڑھ نکل آئے گا۔ میرا بول بالا اور دشمن کا منہ کالا ہوگا۔ تم اپنے لوہاری دوست کے پاس ہی مقیم رہو۔''

''جلدی نیچے اتر آؤ۔ یہ کام رات کو بھی ہو سکتا ہے۔'' وہ دانت پیس کر بولی۔

''لوہار کے پاس دل نہیں لگ رہا تو تم بھی اوپر آ جاؤ۔ یہاں کی کراری دھوپ بہت مزے دار ہے۔''
میری بات پوری ہوتے ہی میرے شانے کے قریب چادر کا ایک ٹکڑا ٹوٹا۔ اگر میں نے پیچھے سرک کر فوراً ہی خود کو نہ سنبھالا ہوتا تو میں سر کے بل دکان میں جا گرا ہوتا۔

مجھے توقع تھی کہ ویرا میری نقل و حرکت سے باخبر ہونے کے بعد لوٹ جائے گی۔ میں نے اپنی توجہ دوبارہ پڑوس کی چھت پر مرکوز کر دی۔

چادر کے کناروں کے مقابلے میں وسطی حصہ زیادہ کمزور ثابت ہوا۔ چند ٹکڑے توڑنے کے بعد میں نے اندر جھانکا تو تین لمبی لمبی چوبی پیٹیاں پچھلی دیوار کے پاس فرش پر رکھی ہوئی تھیں۔ آہنی پتیوں کے ساتھ ان پیٹیوں کی پیکنگ مکمل تھی۔

میں نے تیزی کے ساتھ چادر کے ٹکڑے توڑ کر چھت پر جمع کرنے شروع کر دیے۔ جب وہ سوراخ اتنا بڑا ہو گیا کہ اس میں آدمی آسانی سے گزر سکے تو میں نے وہ کارروائی موقوف کر دی۔

تھوڑی دیر بعد میں دوبارہ ہارڈ بورڈ پر بیٹھا پیپر لور پیپر سے شغل کر رہا تھا۔

ویرا کی دوسری بار آمد سے مجھے اندازہ ہوا کہ مجھے اس کمرے میں بند ہوئے چار گھنٹے گزر چکے تھے۔ ویرا کی تیسری بار آمد سے پہلے ہی باہر ایک گاڑی رکنے کی آواز آئی اور میرے کان کھڑے ہو گئے۔ میں جگتی شیشے سے دوڑ کر دروازے کے قریب پہنچ گیا۔

گاڑی کے انجن کو ایک ہلکی سی ریس دے کر بند کر دیا گیا۔ دروازہ کھلا اور بند ہوا۔ اس کے چند ثانیوں بعد ہی برابر کے دروازے پر کھٹ پٹ کی آوازیں آنے لگیں۔

میں نے لپک کر بریف کیس میں سے ریوالور نکال کر اپنی جیب میں منتقل کیا اور سنبھل کر ریک پر ہوتا ہوا چھت پر پہنچ گیا۔ پہلے کی طرح رینگ کر میں برابر والی چھت کے شگاف کے نزدیک پہنچا تو میرے دل کی دھڑکنیں یک لخت تیز ہو گئیں۔

مقابلہ برابر کا تھا۔ اس دکان نما گودام میں ایک قوی الجثہ مگر اوسط قامت والا میری طرف پشت کیے ان تینوں چوبی پیٹیوں کا جائزہ لے رہا تھا۔ اس کے پیروں کے پاس سیاہ رنگ کا ایک بڑا سا بریف کیس فرش پر رکھا ہوا تھا۔

اس شخص کے انداز سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ عجلت میں نہیں تھا۔ اسے یوں ہی چھوڑ کر میں چھت پر رینگتا ہوا سڑک کی سمت میں آگے بڑھنے لگا۔ ویرا کی حاصل کی

ہوتی تھے اور شکستہ دکان میں ایک بڑی خرابی یہ تھی کہ اس کے دروازوں میں ایسی کوئی جھری نہیں تھی جس میں سے باہر کھڑی ہوئی گاڑی کا جائزہ لیا جا سکے۔

اندر والے کے خلاف کوئی قدم اٹھانے سے پہلے یہ جاننا ضروری تھا کہ اس کا کوئی ساتھی باہر موجود نہیں تھا۔ اگر ان کی تعداد زیادہ تھی تو پھر وہ مرحلہ دشوار ثابت ہو سکتا تھا۔

باہر سڑک کے کنارے ایک سیاہ کیڈی موجود تھی۔ میں کوشش کے باوجود اس گاڑی کے آس پاس کسی کی موجودگی کا سراغ نہیں لگا سکا۔ ویسے بھی یہ فطری تقاضا تھا کہ آنے والے جتنے بھی ہوتے، پہلے اندر آ کر اپنے کام کا جائزہ لیتے اور پھر اپنی اپنی جگہیں سنبھال لیتے۔ صورت حال یہ بتا رہی تھی کہ وہ اکیلا ہی وہاں آیا تھا۔

میں دوبارہ شگاف کے سرے پر پہنچ گیا۔ اس نے ان تختوں میں سے ایک چوبی پٹی منتخب کر لی تھی۔ اس نے شاید اس پر موجود تحریر یا نمبروں سے اسے پہچانا ہوگا۔ ویسے بھی وہ تینوں پٹیاں اپنی ساخت کے اعتبار سے مختلف تھیں۔

اس وقت تک میں متوقع تخریب کاری کے بارے میں کچھ سوچ رہا تھا۔ وہ پرزوں کو بگاڑنے سے تباہ کرنے تک کی کوئی بھی کارروائی ہو سکتی تھی۔ بس ایک بات یقینی تھی کہ جب تک وہ پراسرار آدمی وہاں موجود تھا، گودام میں کوئی تباہی نہیں آ سکتی تھی۔

اس نے اپنا بریف کیس کھول کر اس میں سے کوئی اوزار نکالا اور منتخب پٹی پر لگی ہوئی آہنی پتیاں کاٹ کر الگ کر دیں پھر وہ پھرتی کے ساتھ اوپر کا تختہ نکالنے میں مصروف ہو گیا۔ میرے لیے وہ بہت اذیت ناک اور صبر آزما لمحات تھے۔ مجھے وہ پورا تماشا اپنی نظروں سے دیکھنا تھا۔ اگر میں قبل از وقت مداخلت کرتا تو کام بگڑ سکتا تھا۔ شاید مجھے معلوم ہی نہ ہوتا کہ وہ کس قسم کی گڑبڑ کرنے کے لیے آیا تھا۔

تختہ اکھڑتے ہی پلاسٹک میں لپٹا ہوا ایک بڑا سا آہنی خول سامنے آ گیا۔ جب اس نے پلاسٹک سمیٹا تو میرے لیے یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں تھا کہ وہ کسی بڑے پمپ کا نچلا خول تھا۔ میرے اس اندازے کا بنیادی سبب یہ تھا کہ مجھے کینوپ میں ہونے والی خرابیوں کا علم تھا اور جینی کے ذریعے ان پرزوں کی منزل کا بھی علم ہو چکا تھا۔

یہ بات میرے حق میں تھی کہ کام کرتے ہوئے اس شخص کی پشت میری طرف تھی۔ اگر وہ مڑنے کا ارادہ کرتا تو مجھے اتنا وقت مل سکتا تھا کہ میں وہاں سے ہٹ جاؤں۔

اس پرزے کو پٹی میں ہی کھول کر اس نے ہتھوڑی کی مدد سے کسی اوزار کو کئی مرتبہ خول پر ٹھونکا پھر ایک تار کو دیوار گیر سوئچ بورڈ تک لے جانے کے لیے پلٹا تو میں شگاف سے دور ہو گیا۔

اس کی وہ کارروائی کافی طویل ثابت ہوئی۔ ڈرل مشین سے ایک لمبا سوراخ کر کے اس نے اپنے بریف کیس سے بارود کی اسٹک جیسی کوئی سلاخ نکال کر احتیاط سے سوراخ میں اتار دی اور پھر سوراخ کا دہانہ کسی چیز سے بھر دیا۔

میرا خیال تھا کہ اس کا کام ختم ہو چکا ہوگا مگر ایسا نہیں تھا۔ اس کام سے نمٹ کر وہ بریف کیس لے کر پٹی کے دوسرے سرے کی طرف بڑھ گیا۔ اس بار اس کا رخ میری طرف ہوتا۔ میں نے تیزی سے اپنی جگہ چھوڑ دی۔

اس بار میں ہتھوڑی کی ضربات یا ڈرل مشین چلنے کی آوازوں کا انتظار ہی کرتا رہا مگر کچھ نہیں ہوا۔ ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ سو گیا ہو۔ ایک طویل وقفے کے بعد لکڑی میں کیلیں ٹھونکنے کی آواز سن کر میں اپنے اوپر قابو نہ رکھ سکا۔ بہت احتیاط سے نیچے جھانکا تو وہ اپنا کام ختم کر کے پٹی پر تختہ جڑ رہا تھا۔

اس وقت بھی اس کی پشت میری طرف تھی۔ میں نے سب کچھ بھول بھال کر ریوالور ہاتھ میں لیا اور سوراخ میں سے اپنے پیر اندر لٹکا کر فوراً ہی فرش پر کود گیا۔ اندر گرتے ہوئے میری کہنیاں چادر کے ناہموار حصوں سے ٹکرائیں، کئی حصے پرشور آوازوں سے ٹوٹ کر اندر گرے۔ وہ ہوشیار ہو کر بجلی کی سی سرعت سے گھوما

تھا لیکن اس سے پہلے میں اس ... پر کھڑا ہو چکا تھا۔

وہ کتنا بھی کند ذہن رہا ہو، اس کے لیے یہ سمجھنا دشوار نہیں تھا کہ میری مداخلت دوستانہ نہیں تھی۔ میرے ریوالور کی نال بلند ہونے سے پہلے ہی اس نے اضطراری طور پر ہتھوڑی میرے اوپر کھینچ ماری۔ میں اس کے کسی بھی ردعمل کے لیے تیار تھا، جھکائی دے کر خود کو بچا گیا اور ہتھوڑی دیوار سے ٹکرا کر فرش پر گر گئی۔

"اب تم بالکل خالی ہاتھ ہو۔" میں نے ریوالور کی نال اس کے سینے پر تان کر سرد لہجے میں کہا "دونوں ہاتھ اوپر اٹھالو ورنہ میں تمہارے دل میں سوراخ کر دوں گا۔"

اس نے تردد آمیز انداز میں اپنے دونوں ہاتھ اٹھالیے پھر سراسیمہ آواز میں بولا "تم کون ہو اور چھت توڑ کر یہاں کیوں آئے ہو؟"

"واہ جیا۔ الٹا چور کوتوال کو ڈانٹے۔ یہ دکان میری ہے۔ تم اس کا تالا توڑ کر کیا کر رہے تھے؟ تم نے جواب نہ دیا تو میں تمہیں پولیس کے حوالے کر دوں گا۔"

پولیس کا نام سن کر اس کے چہرے پر اطمینان کی لہر دوڑ گئی "یہ کام تم فوراً ہی کر ڈالو۔ میں پولیس والوں کو شناخت کرادوں گا۔" اس کی آواز قدرے بلند تھی۔

"اپنا اطمینان کیے بغیر میں تمہیں کسی کے حوالے نہیں کروں گا۔" میں اس پر آنکھیں نکال کر غرایا "اپنی آواز دھیمی رکھو ورنہ میں تمہارے جوابات کا انتظار نہیں کروں گا۔ میں دیکھ چکا ہوں کہ تم نے ان پرزوں سے کیا سلوک کیا ہے۔ تمہاری شناخت تمہاری لاش کی جامہ تلاشی سے بھی ہو سکتی ہے۔"

وہ پہلی مرتبہ خوف زدہ نظر آیا اور ہکلاتے ہوئے بولا "مم...... میں یہاں غیر قانونی طور پر داخل نہیں ہوا۔ مجھے اس گودام کی چابی دے کر ایک کام سونپا گیا تھا۔ تم ایک سرکاری کام میں مداخلت کر کے سنگین جرم کے مرتکب ہو رہے ہو۔"

"سرکاری کام یوں چوروں کی طرح نہیں کیے جاتے۔ تمہارا تعلق کون سی سرکار سے ہے؟"

نہ کرو۔ مجھ پر شبہ ہے تو مجھے پولیس کے حوالے کر دو میں اسے ہر بات بتا دوں گا۔"

میں نے اس کی طرف بڑھنا شروع کر دیا۔ وہ غیر ارادی طور پر آہستہ آہستہ پیچھے کھسکنے لگا اور آخر کار دیوار سے جا لگا۔ میں اس کے سر پر سوار ہو گیا اور ریوالور کی نال خاصی قوت سے اس کے دہانے پر دے ماری۔ اس کے حلق سے ایک بے ساختہ سسکاری نکلی اور اس کے ادھڑے ہوئے ہونٹوں سے خون کی لکیریں بہہ نکلیں۔

اس نے داہنا ہاتھ گرا کر اپنا زخم چھوا اور انگلیوں پر تازہ خون دیکھ کر بوکھلا گیا "تم میرے ساتھ تشدد نہیں کر سکتے۔ میں نے کوئی جرم نہیں کیا۔ میں اٹامک انرجی کمیشن کا سینئر ٹیکنیشن ہوں اور ایک سرکاری کام کی تکمیل کے لیے یہاں آیا تھا۔"

"دیوار سے ناک لگا کر کھڑے ہو جاؤ۔" میں نے گریبان کو جھٹکا دے کر اسے گھما دیا۔

گزرتے ہوئے لمحے کے ساتھ اس پر خوف کی گرفت مضبوط تر ہوتی جا رہی تھی۔ اس نے کوئی احتجاج کیے بغیر اپنا منہ دیوار کی طرف کر لیا۔ میں نے بائیں ہاتھ سے اس کا پورا لباس ٹٹول ڈالا۔ وہ بالکل غیر مسلح تھا۔

"تم نے اس پرزے میں کیا چیزیں چھپائی ہیں؟" میں نے اس کی کنپٹی پر ریوالور کی آہنی نال رکھ کر سوال کیا "مجھے چکر دینے کی کوشش نہ کرنا۔"

"وہ ایک سگنل سرکٹ ہے جو سیٹلائٹ کے لیے سگنل دینے کے ساتھ ساتھ وصول بھی کرتا ہے۔" اس نے جواب دیا۔ ہونٹ زخمی ہونے کی وجہ سے اس کی آواز بگڑ چکی تھی۔

"تم نے پیٹی میں صرف وہی ڈالا ہے؟" میں نے بے رخی سے پوچھا۔

"ہاں!" لمحہ بھر کے توقف کے بعد اس نے اقرار کیا "اب میں پیٹی بند کر رہا تھا۔"

وہ کسی سرکٹ کی بات کر رہا تھا۔ مجھے گمان ہوا کہ اس نے بعد میں لگائے جانے والے سرکٹ کی بات کی

ہے۔ اس کا رخ بدل جانے کی وجہ سے میں وہ کارروائی
نہیں دیکھ سکا تھا۔ میں نے ریوالور کی نال سے اس کی
کنپٹی پر ہلکی سی ضرب لگا کر پوچھا" ڈرل مشین سے کئے
ہوئے سوراخ میں کیا ہے؟"
اس نے پلٹ کر دونوں ہاتھ جوڑ دیے اور رو دینے
والی آواز میں بولا" مجھ پر رحم کرو...... اور اس میں میرا
کوئی قصور نہیں ہے۔ یہاں سب پاکستان سے عاجز
آئے ہوئے ہیں۔ وہ لیزر گائیڈنگ ڈیوائس ہے جو جدید
بموں کو اپنی طرف کھینچنے میں مدد دیتی ہے۔"
"یہ پرزہ جہاں بھی نصب ہوتا ہے وہاں کسی بھی
لیزر گائیڈڈ بموں کا حملہ ہو سکتا ہے؟" میں نے اس کمزور
دل آدمی کی حالت دیکھتے ہوئے نرم لہجے میں پوچھا۔
"ہاں...... انتہائی بلندی سے فائر کیے ہوئے بم
پانچ ہزار گز دور سے بھی سیدھے نشانے کی طرف آتے
ہیں۔ یہ آئندہ کے لیے کوئی احتیاطی تدبیر تھی۔ میں پوری
تفصیل سے بے خبر ہوں۔"
"وہ دونوں چیزیں الگ کر کے میرے حوالے کرو
اور چپی دوبارہ بند کر دو تو میں تمہارے لیے کچھ سوچ سکتا
ہوں ورنہ مرنے کے لیے تیار ہو جاؤ۔"
وہ گڑگڑا کر میرے قدموں میں گر پڑا" جو تم
چاہو گے، وہی ہوگا مگر میں زندہ رہنا چاہتا ہوں۔ میری
عمر صرف تیس برس ہے۔ مجھے دنیا میں بہت کچھ دیکھنے کی
آرزو ہے۔"
"خاموشی سے کام شروع کر دو۔ میرے پاس
زیادہ وقت نہیں ہے۔" میں نے اپنی رسٹ واچ پر نگاہ
ڈال کر کرختگی سے کہا۔
وہ ایک مرتبہ پھر چپی پر سے تختہ اکھاڑنے میں
مصروف ہو گیا۔
"دروازہ کھولو، میں اندر آ رہی ہوں۔" ویرا کی
سرگوشیانہ آواز سن کر میں بے اختیار دروازے کی طرف
گھوما پھر میری نظریں اوپر اٹھیں تو ویرا چھت کے شگاف
میں سے جھانک رہی تھی۔ اس کا چہرہ خوشی سے دمک رہا
تھا۔
نگاہیں چار ہوتے ہی اس نے مجھے آنکھ ماری اور
غائب ہو گئی۔ وہ شخص اتنا خوف زدہ تھا کہ ویرا کی آواز
سننے کے باوجود اس نے پیچھے مڑنے کی جرات نہیں کی
تھی۔ سر جھکائے اپنے کام میں لگا رہا تھا۔
پتا نہیں ویرا کب مضطرب ہو کر اپنی دکان سے
چھت پر پہنچی تھی اور اس نے کیا کچھ سنا تھا۔ اس کی وہ
اضطراری حرکات اکثر میرے لیے مددگار ثابت ہوتی
تھیں۔ اس شخص کو زیر کرنے کے بعد میں مسلسل اس
اُدھیڑبن میں مبتلا تھا کہ میں ویرا کو کس طرح بلا سکوں گا۔
اس نے بظاہر ہتھیار ڈال دیے تھے لیکن میری گرفت
کمزور پڑتے ہی وہ فرار کی کوئی سر توڑ کوشش کر سکتا
تھا۔ ویرا نے اچانک شگاف پر نمودار ہو کر میری وہ مشکل
آسان کر دی تھی۔
چند منٹ کے بعد دروازے پر ہلکی سی دستک
ہوئی۔ بولٹ گراتے ہی ویرا اندر آ گئی۔ میرا بریف کیس
اس کے ہاتھ میں جھول رہا تھا۔
"مجھے امید نہیں تھی کہ تم اسے کسی پالتو کتے کی طرح
گھیر لو گے۔" ویرا نے مسرت آمیز آواز میں کہا" تم نے
اس کے بارے میں کیا سوچا ہے؟"
"اسے اپنا کام پورا کرنے دو پھر سوچیں گے۔"
میں نے بے پروائی سے کہا۔
کمرے میں تیسرے شخص کی موجودگی کا یقین
ہونے پر اس شخص نے سر گھمایا تو ویرا مسکرا دی" ہیلو
چارلی! تمہارا نام کیا ہے؟"
"ولسن! میں ایک شریف اور معزز سائنس
گریجویٹ ہوں۔ میں نے اپنی پوری زندگی میں کبھی
کوئی غیر قانونی کام نہیں کیا۔ آج پہلی بار ایک مشکوک
کام مجھے سونپا گیا اور میں پھنس گیا۔ سچ ہے کہ بری گھڑی
کبھی بتا کر نہیں آتی۔" ویرا کی مسکراہٹ سے اسے
بولنے کا حوصلہ مل گیا۔ اچھی بات یہ تھی کہ بولتے ہوئے
بھی وہ اپنے کام میں مصروف رہا تھا۔
"یہ لیزر گائیڈنگ ڈیوائس تو ہم لوگوں کی ہی کوئی
دریافت ہو گی؟"
"بالکل، یہ پانی کے نیچے ہی کام کرتی ہے۔ مشکل
یہ ہے کہ میں اسے آن کر چکا ہوں۔ بٹن دب جانے کے

بعد آف کرنا ناممکن ہے۔ چیلا گون والوں نے سیر دشمن آب دوزوں کے لیے تیار کرائی ہے۔ اس کا ہدف کبھی جاہی سے نہیں بچتا۔"

اس کی وہ بات سنتے ہی میں نے فیصلہ کرلیا کہ واپسی پر وہ آلہ دریائے ہڈسن کی تہ میں پھینکنا مناسب رہے گا۔ امریکی دریافت کا امریکا میں تجربہ خاصا دلچسپ ہوسکتا تھا۔ ہڈسن سے پانچ ہزار گز کے دائرے میں چلایا ہوا کوئی بھی خاص تجرباتی بم اس آلے کا رخ کرسکتا تھا۔

"تم نے کبھی اسے آزمایا ہے؟" ویرا نے دلچسپی لیتے ہوئے پوچھا۔

"نہیں میڈم! اہم تکنیکی لوگوں کو نئی ایجادات سے باخبر رکھنے کی کوشش کی جاتی ہے۔ اسی بنا پر مجھے اس کے کچھ خواص یاد ہیں۔ خفیہ چیزیں ہماری دسترس سے باہر ہوتی ہے۔"

"اسے کام میں دیر لگے گی۔" میں نے ویرا سے اردو میں کہا۔ "تمہیں ایک مرتبہ پھر اپنی دکان سے چھت پر جانا ہوگا۔ پلائی ووڈ کا ٹکڑا اس گودام کی چھت کے شگاف پر رکھ دو۔ پیٹیاں اٹھانے کے لیے پرانا عملہ آیا تو اسے تبدیلی کا احساس نہیں ہوسکے گا۔"

"کس شگاف کی بات کررہے ہو؟" ویرا نے تمسخر سے پوچھا۔

میں نے اوپر دیکھا تو کہیں بھی آسمان نظر نہ آسکا۔ ویرا نے اترنے سے پہلے وہ کام سرانجام دے ڈالا تھا اور ہم اسی گودام سے کسی بھی لمحے واپس روانہ ہوسکتے تھے۔

ولسن نے ہر کام اسی طرح کیا جیسے اسے کرنا چاہیے تھا۔ نئی چپاں اور چپاں کسنے کی مشین اس کے بریف کیس میں موجود تھی۔ پیٹی کو اصل حالت میں بحال کرکے اس نے کٹی ہوئی چپاں اور سوراخ سے نکلے ہوئے آہنی ٹکڑے بھی ایک تھیلی میں سمیٹ کر اپنے بریف کیس میں رکھ لیے۔ اس کے رضامند ہوجانے کے بعد اسے کوئی نئی ہدایت دینے کی ضرورت پیش نہیں آئی تھی۔

"اب تم نیو یارک واپس جاؤگے؟" اس سے دونوں تباہ کن پرزے لینے کے بعد ویرا نے پوچھا۔

"نہیں۔ میں واشنگٹن سے آیا تھا اور وہیں جاؤں گا۔" اس نے اپنے زخمی ہونٹوں پر زبان پھیرتے ہوئے جواب دیا۔

"ہم راستے میں ہی کہیں اتر جائیں گے۔ میں ڈرائیونگ کرلوں گی۔ تم کو آرام کرنے کا موقع مل جائے گا۔" ویرا نے پورے خلوص سے کہا اور وہ سر ہلا کر رہ گیا۔

"یہ ہمارے گلے کی ہڈی بن جائے گا۔" میں نے پرتشویش آواز میں کہا "اسے زندہ چھوڑنا ناممکن ہے۔ مارا تو لاش گلے کا ہار بن جائے گی۔"

"یہ پردیس نہ ہے۔ یہاں یہ مشکلات تو ضرور پیش آئیں گی۔ اس کے ساتھ وہی سلوک بہتر رہے گا جو لندن میں راما کار وزینی کے ساتھ کیا گیا تھا۔"

"وہاں قدم قدم پر پبلک ٹرانسپورٹ کی سہولتیں بکھری ہوئی ہیں۔ اسے کسی ویرانے میں چھوڑ کر ہم کہاں جائیں گے۔ یہاں تو ٹیکسیوں تک کا کال ہے۔"

"اسے مار کر ڈکی میں ڈالو۔ اس کا بریف کیس راستے کی کسی ندی میں بہا دو اور اٹلانٹک سٹی کی طرف نکل چلو۔ گاڑی وہاں چھوڑ کر ہم نیو یارک لوٹ جائیں گے۔"

"اگر بدقسمتی آڑے نہ آئی تو ہماری ساری رات سفر میں گزر جائے گی۔"

"اٹلانٹک سٹی پہنچنے کے بعد ہم جہاز سے نیو یارک پہنچ سکتے ہیں۔ اس طرح کافی وقت بچ جائے گا اور ہم رات کو آرام سے اپنے ہوٹل میں سوسکیں گے۔"

"جہاز میں سفر کرنے سے پہلے ہمیں اپنے ہتھیار ضائع کرنے ہوں گے۔ موجودہ بے سروسامانی میں اتنا بڑا نقصان برداشت نہیں کیا جاسکتا۔" میں نے اس کی وہ تجویز مسترد کردی۔

ہم پرسٹن میں بیٹھ کر وقت برباد نہیں کرسکتے تھے۔ سب سے بڑی مشکل یہ تھی کہ ہماری اور ولسن کی راہیں بالکل متضاد تھیں۔ واشنگٹن جنوب مغرب میں تھا اور

نیویارک کے لیے ہمیں شمال مشرق کی طرف جانا تھا۔ راستے میں ٹرینٹن نامی شہر تک دس گیارہ میل کی مسافت مشترک ہوسکتی تھی۔ وہاں سے فری وے شروع ہو جاتی تھی۔

پرنسٹن سے نکلتے ہوئے ویرا ڈرائیو کررہی تھی۔ میں ولسن کے ساتھ عقبی نشست پر تھا۔ آبادی سے دور نکلتے ہی میں نے اچانک ریوالور نکال کر ولسن کی بائیں کنپٹی پر رکھا اور فائر کردیا۔ اس کی کنپٹی کی جلد پر ایک سیاہی مائل سرخ دائرہ نمودار ہوگیا۔ گولی بھیجے میں ہی رہ گئی۔ وہ سلوموشن کے انداز میں اپنی سیٹ پر ایک طرف ڈھلکتا چلا گیا۔

ویرا نے گاڑی سڑک سے کچے میں اتار دی۔ اس وقت تک ہم فری وے سے بہت دور مضافاتی راستوں پر تھے۔ ویرا ناہموار کچے راستے پر ڈرائیو کرتی رہی۔ میری نظریں قرب وجوار میں کسی مناسب جگہ کی تلاش میں تھیں۔

آبادی سے دور ہمارا وہ سفر تقریباً بیس منٹ جاری رہا۔ آخرکار وہ کچے کھیتوں کے قریب ایک ویران کنوئیں کی منڈیر دیکھ کر میں نے ویرا کو گاڑی وہیں روکنے کے لیے کہا۔

گاڑی کنوئیں کے قریب پہنچتے ہی ویرا خوشی سے اچھل پڑی۔ ”نیت ٹھیک ہو تو اسباب غیب سے پیدا ہو جاتے ہیں۔“

وہ کنواں ویران ہی نہیں متروک تھا۔ اس کی منڈیر پر تختے جڑ کر دہانہ بند کردیا گیا تھا۔ وہ تختے بہت پرانے معلوم ہورہے تھے۔ شاید ان اطراف سے آبادی کی منتقلی کے بعد کنوئیں کو بھولے بھٹکے بچوں کے لیے خطرہ سمجھ کر بند کیا گیا تھا۔

میں نے ایک تختہ ہٹانا چاہا تو وہ کسی رکاوٹ کے بغیر الگ ہوگیا۔ دوسرے تختے بھی اندر کنارہ بنا کر کنوئیں کے دہانے میں پھنسائے گئے تھے۔ ہماری ضروریات کے لیے صرف دو تختے کافی تھے۔ پہلے ویرا نے ولسن کا بریف کیس کنوئیں میں پھینکا۔ چند ثانیوں بعد کنوئیں کی تہ سے چھپاکے کی گونج ابھری اور وہ سراغ ہمیشہ کے لیے تہ نشین ہوگیا۔

اس دوران میں ہم دونوں ہی متجسسانہ نظروں سے قرب وجوار کا جائزہ لیتے رہے لیکن دور دور تک کوئی ذی روح نظر نہیں آرہا تھا۔ شاید ہم آبادی اور کھیتوں کے عقبی رخ پر موجود تھے جہاں کسی کے آنے کا امکان نہیں تھا۔

میں نے جیسے ہی ولسن کی بے جان لاش کو گاڑی سے نکال کر اپنے کندھے پر لادا، کھیتوں کی طرف سے کئی غراہٹیں سنائی دیں اور میں تیزی سے پلٹ پڑا۔

ولسن کے تازہ بہتے ہوئے خون کی بو پا کر کھیتوں میں چھپے ہوئے کئی تندیدے بھیڑیے کنارے پر نکل آئے تھے اور حریصانہ نظروں سے ہماری طرف دیکھ کر غرا رہے تھے۔ وہ تعداد میں چار نظر آرہے تھے۔ یقین کرنا مشکل تھا کہ ان کے پیچھے کتنا غول تھا۔

ویرا نے ایک پتھر اٹھا کر ان پر دے مارا اور حفظ ما تقدم کے طور پر اپنا ریوالور بھی نکال لیا۔ بھیڑیے دم دبا کر چند قدم پیچھے ہٹے لیکن پھر اس دوسری دفاعی لائن پر جم گئے۔ میں نے لپک کر ولسن کے بے جان وجود کو اپنے شانے سے کنوئیں کے دہانے میں لڑھکا دیا۔

پانی میں اس کی لاش گرنے کے شور نے بھیڑیوں کو خوف زدہ کردیا۔ وہ ہاؤ ہو کی آوازیں نکالتے ہوئے دوبارہ کھیتوں میں غائب ہوگئے۔

”خس کم جہاں پاک۔“ ویرا کنوئیں کے منہ پر ایک تختہ جماتے ہوئے بولی۔ ”لیزر گائیڈنگ ڈیوائس بھی اسی کنوئیں میں پھینک دو۔ اسے کہاں لیے پھرو گے؟“

ویرا کا وہ مشورہ صائب تھا۔ دریائے ہڈسن کی تہ میں وہ آلہ پورے نیویارک کے لیے خطرہ ثابت ہوسکتا تھا جبکہ اس ویرانے میں زیادہ انسانی جانوں کے اتلاف کے بغیر امریکی حکام کو کبھی نہ کبھی یہ پتا چل سکتا تھا کہ اس کنوئیں کی تہ میں کیا کیا مدفون تھا۔

میں نے پرزوں کی کلپ سے نکالی ہوئی دونوں اشیا کنوئیں میں پھینک دیں۔ منڈیر کے اندرونی حصے میں لگی ہوئی گیلی مٹی لے کر کار کی اگلی اور پچھلی نمبر پلیٹوں پر لگائی اور کپڑے سے ہاتھ صاف کرکے ویرا کے برابر میں آبیٹھا۔

کام ہوتے ہی ویرا گاڑی کو واپس گھمانے کے چکر

تھی مگر میں نے بدستور اسے آگے چلنے کا مشورہ دیا تاکہ کسی کو ٹریفک ختم ہونے اور لوٹ جانے والے تاثرات سے کوئی نتیجہ اخذ نہ کیا جا سکے۔ تو کئی سے قریباً ایک میل آگے چکر کاٹنے کے بعد ہم واپس ٹرنٹن کے مضافات کی طرف روانہ ہو گئے تاکہ وہاں سے ٹرینٹن کی راہ لی جا سکے۔

وہ بچا اور بے آب و گیاہ ویرانہ میرے لیے ہر طرف بچھا ہوا تھا لیکن غنیمت یہ تھا کہ سورج کے مغرب کی کافی دور اتر جانے کے باوجود فضا میں اجالا پھیلا ہوا تھا جو ویرا کی یادداشت کو مدد دے رہا تھا۔ اندھیرا پھیل جاتا تو ویرا کے لیے بھی سڑک تک پہنچنا دشوار ہو جاتا۔

واپسی میں ولسن کی کیڈی اس مہربان کنوئیں سے کافی دور سے گزری جس نے ہماری تمام سنگین مشکلات کو اپنے سینے میں چھپا لیا تھا۔

"اس کی لاش کو ٹھکانے لگانے سے پہلے تم کو اس کی تلاشی لے کر شناختی کاغذات ضرور نکال لینے تھے تاکہ اس کے بیان کی تصدیق یا تردید ہو جاتی۔"

"یہ سب بعد کے نخرے ہیں۔ اس وقت تو تم بھی حواس باختہ تھیں۔ اجنبی سرزمین پر ایک لاش ساتھ لیے پھرنا آسان نہیں ہوتا، چھکے چھوٹ جاتے ہیں۔"

"مجھے یقین نہیں کہ وہ انٹرنیشنل اٹامک انرجی کمیشن کا آدمی تھا۔ ان لوگوں کو ایسی سازشوں میں ملوث ہونے کی کیا ضرورت ہے؟" ویرا نے بے یقینی سے کہا۔

"تم نے سنا نہیں کہ وہ پاکستان سے اپنے افسروں کی بیزاری کا ذکر کس لہجے میں کر رہا تھا۔ ویسے بھی آج کل ہر بین الاقوامی ادارے میں امریکا کی مرضی چلتی ہے۔ تمام سارے ملکوں کا استحصال ہوتا ہے، فیصلے امریکا کے نافذ ہوتے ہیں۔"

"ولسن کی پراسرار گمشدگی واشنگٹن میں ہلچل مچا دے گی۔" ویرا اس تصور سے لطف اندوز ہوتے ہوئے بولی "پرسٹن سارے وفاقی تحقیقاتی اداروں کی توجہ کا مرکز بن جائے گا۔"

"پھر انہیں مس روز مینٹل کے بارے میں معلوم ہوگا جو پچھلے ہفتوں کا کرایہ ادا کر کے دوسرے دن ہی لاپتا ہو چکی ہے۔" میں نے اس کی بات کو آگے بڑھاتے ہوئے کہا "میں نے اسی لیے ولسن کی لاش اور بریف کیس کی تلاشی نہیں لی۔ اس سے متعلق کاغذ کا ایک پرزہ بھی رکھنا کسی وقت خطرناک ثابت ہو سکتا ہے۔"

"کیوں نہ اب ہم نیویارک سے واشنگٹن منتقل ہو جائیں۔ وائٹ ہاؤس براہ راست ہماری زد میں آ جائے گا۔" ویرا نے سڑک پر آتے ہوئے تجویز پیش کی۔

"پہلے آرنلڈ مینٹل کو کیفر کردار تک پہنچانا ہے۔ ویسے بھی بلیک ڈیلر نے ہم پر ہوٹل تبدیل کرنے کی پابندی عائد کی ہوئی ہے۔ وہ خاصا شریف بدمعاش ہے۔ میں اس کے اعتماد کو ٹھیس نہیں پہنچاؤں گا۔ آگے چل کر وہ ہمارا مددگار ثابت ہو سکتا ہے۔"

"اوہ! اسے میں بھول ہی گئی تھی۔" ویرا شانے اچکا کر شفقت سے بولی۔

ہم کسی خطرے سے دوچار ہوئے بغیر دن کے اجالے میں ٹرینٹن پہنچ گئے جو نیو جرسی کا ایک مشہور شہر اور ریاستی دارالخلافہ ہے۔

ویرا نے مجھے شہر کے ایک مرکزی علاقے میں اتارا اور خود کیڈی سے چھٹکارا حاصل کرنے کے لیے آگے نکل گئی۔ وہ نہیں چاہتی تھی کہ کیڈی کے حوالے سے کوئی بھی شخص ایک امریکن لڑکی اور ایشیائی مرد پر مشتمل جوڑے کا حوالہ دے سکے۔

ویرا کی واپسی کے انتظار میں، میں بازار کے ایک مختصر حصے تک محدود رہا۔ تھوڑی دیر بعد ویرا بھی مجھ سے آ ملی۔

"تم میرے پیچھے آتے رہو۔ یہاں سے نیویارک تک ہم الگ رہ کر سفر کریں گے۔" چند لمحوں میں یہ کہہ کر ویرا آگے چل دی۔ میں اس سے یہ تک نہ پوچھ سکا کہ ہمارے سفر کا ذریعہ کیا ہوگا۔

ویرا کے تعاقب میں اسی سفر کے دوران سورج غروب ہو گیا۔ فضا میں دھند کا گہرا ہوتے ہی ٹرینٹن کی سڑکیں روشنی سے جگمگا اٹھیں۔

ٹرینٹن میں پرآسائش زندگی بسر کرنے کی ساری سہولتیں نظر آ رہی تھیں۔ ریاستی صدر مقام ہونے کی وجہ

سے وہاں صفائی ستھرائی کا بھی خصوصی اہتمام تھا مگر شہر کے باسیوں میں سستی اور کاہلی کا وہی عنصر موجود تھا جو ہم صبح سے دیکھتے آرہے تھے۔

شہر کے خاصے بڑے حصے سے گزرنے کے بعد ہم بس ٹرمینل میں داخل ہوئے تو میں نے اطمینان کا سانس لیا۔ میرے لیے اس وقت وہی سفر سب سے موزوں تھا۔ میں ٹکٹ لے کر بس میں کھڑکی کے ساتھ ایک دہری نشست پر قابض ہو گیا۔ میرا خیال تھا کہ بس میں سوار ہو کر دیرا میرے ساتھ ہی بیٹھے گی۔

وہ بس میں آئی تو اجنبی کی طرح میرے قریب سے گزر کر میرے پیچھے والی سیٹ پر جا بیٹھی۔

اس بس میں بھی مسافروں کی تعداد بس واجبی تھی۔ وہ ٹرینٹن سے چلی تو سوا گھنٹے کے بعد نیوآرک پر ہی رکی۔ بس سے اترتے ہی دیرا میرے ساتھ ہولی۔

"کیا یہاں کسی احتیاط کی ضرورت نہیں ہے؟" میں نے طنزیہ لہجے میں پوچھا۔

"یہ نیویارک ہی کا ایک حصہ سمجھا جاتا ہے۔" دیرا ڈھٹائی سے بولی "ہمارے سفر کی درمیانی کڑی غائب ہے۔ کون کہہ سکتا ہے کہ ہم نے اپنا دن پرسٹن میں گزارا ہوگا۔"

"جو کہہ سکتا تھا اسے تم کنوئیں میں ڈال آئی ہو!" میں نے خشک لہجے میں کہا۔

رات کے اندھیرے میں دریائے ہڈسن پر روشنیوں سے جگمگاتے ہوئے جارج واشنگٹن برج کا منظر بہت مسحور کن تھا۔ دریا کے رینگتے ہوئے پانی میں ان رنگا رنگ روشنیوں کا بنتا اور بگڑتا ہوا انعکاس اس قدر نظر فریب تھا کہ رک کر اسے دیکھنے کو دل چاہتا تھا۔ وہ پل عبور کر کے ہم ایک مرتبہ پھر مین ہٹن میں پہنچ گئے جہاں دہشت ناک عمارتوں کا ایک خودرو جنگل انسانوں کو احساس کمتری میں مبتلا کرنے کے لیے آسمان کو چھو رہا تھا۔

ہوٹل میں چابی کے ساتھ دو پیغامات ہمارے منتظر تھے۔ پہلا پیغام چارلی کی طرف سے تھا۔ اس میں ہمیں ایک نمبر پر فون کرنے کے لیے کہا گیا تھا۔ دوسری کال بھیجی گئی تھی۔

"چارلی والا پیغام بلیک ڈیڈ کا ہی ہو سکتا ہے" لفٹ میں دیرا نے کہا "پتا نہیں وہ اب کیا چاہتا ہے اس نے مجھے دبانے کی کوشش کی تو اسے مایوسی کا سامنا کرنا ہوگا۔"

"میں تمہیں پھر وارننگ دے رہا ہوں کہ اس سے بگاڑ مول نہ لینا۔ اس کے ایک اشارے پر ہم دونوں سلاخوں کے پیچھے ہو سکتے ہیں۔ یہ اس کی شرافت ہے کہ اس نے انعام کو بھول کر اپنی زبان بند رکھی ہوئی ہے؟"

"پھر تم ہی اس سے بات کرو۔ اس کا پیغام بھی یہی ہے کہ جو پیسے لوٹنے، وہ اسے فون کرلے۔ کہہ دینا کہ میں ابھی تک ہوٹل سے باہر ہوں۔" اس نے منہ بنا کر کہا۔

کمرے میں پہنچ کر میں نے معمول کے مطابق ہی ایس ڈی چیک کی اور پھر کاغذ پر لکھا ہوا نمبر ملانے میں مصروف ہو گیا۔ دوسری گھنٹی بجنے پر جب میں نے چارلی سے بات کرنے کی خواہش ظاہر کی تو ایک مردانہ آواز نے مجھے دوسرا نمبر دے دیا۔

بلیک ڈیڈ سے فون پر رابطے کے لیے میں ایک بار دیرا کی دیوانہ وار کوششوں کا نتیجہ دیکھ چکا تھا۔ ہر نمبر سے دیر تک اسے ایک نیا نمبر دیا جاتا تھا لیکن وہ کہیں بھی موجود نہیں تھا۔ میں نے نیم دلی کے ساتھ دوسرے نمبر پر رابطہ کیا۔ اس پر چارلی کا نام لیتے ہی بلیک ڈیڈ لائن پر آ گیا۔

"میں نے صبح سے پیغام چھوڑا ہوا تھا۔ معلوم ہوتا ہے کہ تم نے آج سارا دن باہر ہی گزارا ہے؟" میری آواز سن کر بلیک ڈیڈ نے کہا پھر پوچھا "روزی کہاں ہے؟"

"وہ اس وقت کمرے میں نہیں ہے۔" میں نے محتاط الفاظ میں جواب دیا۔

"اس وقت تم لوگ میرے پاس آ سکتے ہو؟" اس نے فوراً کر سوال کیا۔

"تم حکم کرو تو آدھی رات کو بھی آ سکتے ہیں۔" میں نے جلدی سے کہا۔

"تم نے سارا دن باہر گزارا ہے، تھکے ہارے واپس آئے ہوگے۔ ملاقات کل ہوگی۔ یہ بتاؤ کہ آج نیویارک میں تھے یا کہیں باہر گئے ہوئے تھے؟" سیدھی سادی باتیں کرتے ہوئے اس نے اچانک ہی ایک ٹیڑھا سوال کر ڈالا۔

میں نے لمحہ بھر کے لیے سوچا، اس سے پرنسٹن کا ذکر کے مصیبت گلے پڑ سکتی تھی۔ ولسن کی گمشدگی زیادہ دیر تک چھپنے والی بات نہیں تھی۔ وہ خبر سامنے آتے ہی بلیک وڈ تجسس میں مبتلا ہو جاتا۔ میں نے اسے ٹالنے کے لیے کہا" آج روزی مجھے مین ہٹن کی سیر کرا رہی تھی۔"

وہ بے دردی سے ہنس پڑا" تم چارلی کو الو کا پٹھا سمجھتے ہو۔ مجھے جھوٹ سے نفرت ہے۔ سچ سچ بتاؤ کہ تم دونوں آج کہاں گئے تھے؟"

اس کے لہجے میں کوئی نہ کوئی ایسی بات تھی کہ اس بار میری چھٹی حس بیدار ہوئی اور میں نے سچ بولنے کا فیصلہ کر لیا" ہم پرنسٹن گئے ہوئے تھے۔" میں نے آہستہ سے کہا۔

"گڈ...... اس بار تم سچ نہ بولتے تو مجھے تم سے نفرت ہو جاتی۔ بس ٹرمینل سے میرے آدمی نے ہی تم دونوں کو تمہاری منزل تک پہنچایا تھا۔ تمہارے دس ڈالر میرے پاس آ چکے ہیں۔"

بلیک وڈ کی زبانی یہ وہ انکشاف سن کر میری کھوپڑی سن ہو گئی" مگر وہ تو ٹیکسی ڈرائیور تھا۔ وہ تمہارا آدمی کہاں سے نکل آیا؟"

"چارلی جس کے سر پر ہاتھ رکھ دیتا ہے، اس کی پوری حفاظت کرتا ہے۔" ریسیور میں بلیک وڈ کی مربیانہ آواز ابھری۔

"تمہاری طرح اس نے بھی تم سے جھوٹ بولا تھا۔ وہ تمہارے پیچھے پیچھے بس اڈے سے نیو آرک اور پھر پرنسٹن گیا تھا۔ تمہیں راہ دکھا کر گھٹیا علاقہ دیکھ کر وہ لوٹ آیا۔"

ہمارے پرنسٹن کے سفر کا راز برقرار نہیں رہ سکا تھا۔ بلیک وڈ کی دوستی ہمارے سر پر مسلط ہو رہی تھی۔ میں فکر و تشویش میں مبتلا ہو گیا۔

"تم کہاں کھو گئے؟" میری خاموشی پر وہ دوبارہ بول پڑا" میرے اطمینان کے لیے اتنا ہی کافی تھا کہ تم جہاں بھی گئے تھے، اپنی مرضی سے گئے تھے۔ اب میں کل تم سے بات کروں گا۔ دوبارہ کسی لمبے سفر پر نہ نکل جانا۔ مجھے کچھ ضروری باتیں کرنی ہیں۔"

بلیک وڈ نے اپنی بات مکمل کر کے فون بند کر دیا۔ اس کی آواز معمول کے مطابق درشت اور لہجہ جارحانہ تھا مگر اس وقت اس کی باتوں میں کچھ مٹھاس سی تھی۔ وہ پچھلی رات والے بلیک وڈ سے بالکل ہی مختلف محسوس ہوا تھا۔

"تم نے اسے پرنسٹن کے بارے میں کیوں بتایا؟" میرے ریسیور رکھ دینے پر ویرا ایک دم پھٹ پڑی" ایک بار جو بات کہہ دی تھی، تمہیں اس پر قائم رہنا چاہیے تھا۔ اس طرح تم اسے اپنے اوپر حاوی کر لو گے......"

"تم نے شاید غصے میں میری باتیں غور سے نہیں سنیں۔" میں نے بات کاٹ کر اسے یاد دلایا" پرنسٹن میں ملنے والا ٹیکسی ڈرائیور ہمارا پیچھا کرتا ہوا وہاں پہنچا تھا۔ مجھ سے لیے ہوئے دس ڈالر اس نے بلیک وڈ کو پہنچا دیے ہیں۔ میں نے اس انکشاف سے پہلے سچ نہ بولا ہوتا تو اس کی نظروں میں میری وقعت دو کوڑی کی رہ جاتی۔"

ویرا کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں" وہ بلیک وڈ کا آدمی تھا!" اس کے ہونٹوں سے سرسراتی ہوئی آواز برآمد ہوئی۔

"ہماری ہر احتیاط دھری کی دھری رہ گئی۔ وہ پوچھے گا تو اب ولسن کے بارے میں بھی اسے بتانا پڑے گا۔ اس کی باتوں سے ظاہر ہو رہا تھا کہ اس نے ہماری حفاظت کے لیے اپنے آدمی مامور کر دیے ہیں تا کہ کوئی ہمیں نقصان نہ پہنچا سکے۔"

"اب تک ہم اپنی حفاظت خود کرتے رہے ہیں۔ وہ ہماری نگرانی کروا رہا ہے تا کہ یہ پتا چلا سکے کہ آئزک نتل سے ہمارا کتنا میل جول ہے۔ حیرت ہے کہ تم نے یہ ساری باتیں سن لیں اور اس سے احتجاج میں ایک لفظ

بھی نہیں کہا۔"

"اس کی بے رخی دیکھ کر کل تمہاری زبان تالو سے چپک کر رہ گئی تھی۔ مجھے مشورے دینے کے بجائے کل تم خود اس سے بات کر لینا۔ میں دیکھوں گا کہ تم کیا بولتی ہو؟ وہ تمہارے باپ کی عمر کا دبنگ آدمی ہے۔ اس کی دوستی ہمارے لیے سودمند رہے گی۔"

"کیا وہ کل پھر فون کرے گا؟" ویرا کی تیوریوں پر بل آ گئے۔ "یہاں آنے کے بعد میں نے اس سے مدد لینی چاہی تھی تو اس نے مجھے صاف جواب دے دیا تھا۔ اب اس کی کیا غرض ہے کہ وہ ہم پر اتنا مہربان ہو رہا ہے۔"

"وہ آج ہی ہم سے مل بیٹھنا چاہ رہا تھا۔ ہماری تکان کی وجہ سے اس نے یہ ملاقات کل کے لیے ملتوی کر دی ہے۔ شاید وہ ہمیں اپنے ساتھ ملا کر ہمیشہ کے لیے اسحاق گھنٹی کا قصہ دفن کرنا چاہ رہا ہے۔ اس کے ساتھ مل کر یہ کام زیادہ آسان ثابت ہوگا۔"

"اسحاق گھنٹی سبز فائل کی وجہ سے تمہاری مٹھی میں آیا ہوا ہے۔ تم جب چاہو اسے اپنے قدموں میں جھکا سکتے ہو۔ اس وقت بلیک ڈیڈ کی مدد کی کیا ضرورت ہے؟"

"ہم اسحاق سے کوئی سمجھوتا کرنے کے لیے یہاں نہیں آئے۔ اسے مارنا ہمارا مشن ہے۔ ہماری طرف سے یہ کام چارلی کے ہاتھوں مکمل ہو جائے تو ہماری واپسی کی راہیں مسدود نہیں ہوں گی ورنہ ہم ایک طویل مدت کے لیے یہاں پھنس کر رہ جائیں گے۔"

"یہ چکر بازیاں تم ہی سمجھ سکتے ہو۔ اپنا شکار تھالی میں سجا کر دوسروں کو پیش کرنا سب سے بڑی حماقت ہے۔ اسے مارتے ہی زیرزمین دنیا میں چارلی کے نام کا ڈنکا بجنے لگے گا۔"

میں خود بھی وہی باتیں سوچ رہا تھا مگر ویرا انہیں غلط زاویے سے دیکھ رہی تھی۔ وہ آرتک نتل کی موت کے بعد اپنے متوفی باپ کی مسند کو خالی دیکھنے کی لاشعوری خواہش کی شکار تھی جب کہ میرے لیے آرتک نتل ایک معمولی دہشت گرد اور عالمی خطرہ تھا۔ اگر اس کی جگہ بلیک ڈیڈ لے لیتا تو اس ٹولے کی ساری سرگرمیاں امریکا بلکہ نیویارک تک محدود ہو کر رہ جاتیں۔ نیویارک میں بھی بلیک ڈیڈ صرف ہارلم کا شہنشاہ تھا۔ اس کی بالادستی خاک میں ملا کر رکھ دیتی۔ ڈیوڈ اسٹارز یہودیوں کی تنظیم تھی اور اس کا سربراہ ان ہی میں سے آتا تھا۔ آرتک نتل کے منظر سے ہٹ جانے کے بعد پرانے گروہ بری طرح بکھر کر رہ جاتے۔ ان کو دوبارہ اس سطح پر لانے کے لیے ایک طویل مدت درکار ہوتی جو پاکستان کے لیے آرام و سکون کا وقفہ ثابت ہو سکتی تھی۔

اس روز پرنسٹن جانے کی وجہ سے میں بدری ناتھ سے بات نہیں کر سکا تھا۔ اس وقت میری رسٹ واچ بجا رہی تھی۔ میں نے اسے بھی کریدنے کا فیصلہ کر لیا۔

ویرا میری باتوں سے ہٹ کر ڈریسنگ ٹیبل کے سامنے تیاریوں میں مصروف تھی۔ میں نے اسے چھیڑتے ہوئے پوچھا "کیا اسی وقت چارلی سے ملنے جا رہی ہو؟"

"تم یہاں پڑے اس کے فراق میں کروٹیں بدلتے رہو میں ڈنر کے لیے باہر جا رہی ہوں۔ تم نے میرے موڈ کا ستیاناس کر دیا ہے۔" وہ پلٹ کر تلخی سے بولی۔

"تمہیں نیویارک کی سہانی راتوں کا بھی کچھ مزا لینا چاہیے۔ یہ دھیان رکھنا کہ چارلی کے آدمی تمہاری حفاظت کر رہے ہیں اور واپسی پر میرے لیے بھی کچھ لیتی آنا۔"

"دو دفعہ میں نے بے خبری میں چوٹ کھائی ہے۔ اس وقت میں دیکھوں گی کہ کون میرا پیچھا کرتا ہے۔ ایسا جل دوں گی کہ پیچھا کرنے والے کی طبیعت صاف ہو جائے گی۔"

ویرا ضد پکڑ چکی تھی اور اس کا موڈ خراب تھا۔ اس وقت اس کو سمجھانا بالکل بے سود تھا۔ میں پرشوق نظروں سے اسے دیکھتا رہا۔

بال سنوار کر ہلکے سے میک اپ کے بعد وہ میرے اوپر استہزائیہ نظریں ڈالتی ہوئی باہر نکل گئی۔ میں نے اٹھ کر دروازہ اندر سے لاک کر لیا۔ ویرا نے جاتے ہوئے اندرونی قفل کا لیور گھمانے کی زحمت بھی نہیں کی تھی۔

بستر پر آلتی پالتی مار کر میں نے رحمنڈ کے جنٹرمین ہوٹل کا نمبر ملا کر آپریٹر سے کمرا نمبر میں مانگا تو وہاں سے فوراً ہی جواب مل گیا۔
"آج تم نے دیر کر دی۔ اس وقت میں تیار بیٹھا ہوا کسی کی آمد کا انتظار کر رہا ہوں۔ یہ بتاؤ کہ پرزوں کی کھیپ کا کیا بنا؟ اس بارے میں میری تشویش بڑھ گئی ہے۔"
اس کھیپ کے بارے میں، میں نے اسے اپنی پچھلی کامیابیوں سے پوری طرح باخبر نہیں رکھا تھا۔ اس وقت بھی میں نے جواب دینے سے گریز کرتے ہوئے پوچھا۔
"تمہاری تشویش میں اضافے کا سبب کیا ہے؟ کیا کوئی نئی خبر آئی ہے؟"
"کسی بین الاقوامی ایجنسی کا ایک انسپکٹر آج صبح سرکاری کام سے پرنسٹن گیا تھا۔ سات بجے تک اسے لوٹ آنا چاہیے تھا مگر وہ لاپتا ہے۔ فیرفیکس سے ایک ٹیم اس کی تلاش میں اسی وقت پرنسٹن جا رہی ہے۔ میں اس کے ساتھ جاؤں گا۔"
"اگر اس انسپکٹر کا نام ولسن تھا تو وہ اب کبھی نہیں مل سکے گا۔" میں نے سرد اور بے حسی آواز میں کہا۔ "تم جا ہو تو اس کی کیڈی فریٹانن کی کسی پارکنگ لاٹ میں مل سکتی ہے۔ تمہاری یہ رات بلاوجہ برباد ہونے والی ہے۔"
"ویری گڈ ... واشنگٹن کی ساری فکر مندی انسپکٹر ولسن کے لیے ہی ہے۔ میری چھٹی حس کہہ رہی تھی کہ تم کچھ نہ کچھ کر گزرو گے۔ اچھا ہوا کہ تمہارا فون آ گیا۔ اب میں دل کھول کر ان کو گمراہ کر سکوں گا۔"
"یہ کہانی تم سے کل معلوم ہوگی۔ یہ بتاؤ کہ اسحاق کے بارے میں تازہ ترین خبریں کیا ہیں؟" وقت کی کمی کی وجہ سے میں نے براہ راست سوال کر ڈالا۔
"فضا تیزی سے بگڑ رہی ہے۔ ہارلم کا قصہ بعد میں رونما ہوا۔ ہیڈکوارٹرز والے اس سے کسی ہی دن تھرتی کے بارے میں ناراض ہیں۔ وہ پاکستان سے ڈینی کے کسی آدمی کو اغوا کرلائے تھے مگر اسحاق نے وائٹ ہاؤس میں اپنا اثر ورسوخ استعمال کر کے اسے قید میں سے آزاد کرا دیا۔ یہاں سب اس کے خلاف ہیں اور اب ہارلم کا قضیہ چل رہا ہے۔"
"میرا ہاتھ بھی اس کی شہ رگ کے قریب ہے۔ تم سے بچا تو وہ میرے ہاتھوں مارا جائے گا۔ آثار و قرائن بتاتے ہیں کہ اس کا وقت پورا ہونے والا ہے۔"
"میرے دروازے پر کوئی آ گیا ہے۔ اب کل بات ہوگی۔" ریسیور میں بدری ناتھ کی سرگوشی ابھری اور فون یکایک بند ہو گیا۔
جینی سے ملاقات کے بعد شروع ہونے والا کامیابیوں کا سلسلہ اس وقت تک جاری تھا۔ ہر طرف سے اچھی خبریں مل رہی تھیں۔ سی ایس ڈی کی بدولت اپنے ہوٹل سے ہر ایک سے کھلی باتیں کرنے کے باوجود ہم پوری طرح محفوظ تھے۔ ذرا سا فرق یہ پڑا تھا کہ بلیک ویڈو بھی میدان میں کود پڑا تھا۔ اسے نہ صرف سب کچھ معلوم تھا بلکہ ہم اس کی نگرانی میں بھی تھے۔ یہ اطمینان کی بات تھی کہ اس کا رویہ دوستانہ تھا۔
جینی سے میرا ذہن آرنک ٹنل کی طرف بھٹک گیا۔ سی آئی اے کے ہیڈکوارٹرز میں اس کے خلاف جو کھچڑی پک رہی تھی وہ اس سے بے خبر نہیں ہو سکتا تھا۔ شاید سبز فائل میں کچھ ایسا مواد موجود تھا جو اسے آنے والے سرکاری عتاب سے بچا سکتا تھا۔ اسی وجہ سے اس کو اچانک وہ فائل یاد آئی تھی اور اب وہ اس کے لیے ہر قیمت ادا کرنے پر آمادہ تھا۔
میں ایک مرتبہ پھر سبز فائل پر نظر ڈالنے کی اضطراری خواہش پر قابو نہ پا سکا اور اٹیچی کیس سے فائل نکال کر بیٹھ گیا۔
پہلے ورق کا پہلا انگریزی لفظ DEEDSIHT تھا۔ میں بار بار اس کو دیکھ چکا تھا مگر اس کے کوئی معنی اخذ نہیں کر سکا تھا۔ اس وقت جوں ہی میں نے فائل کھولی اور میری نظر اس پہلے لفظ پر پڑی تو مجھے کھٹکا ہوا کہ وہ کوئی مرکب لفظ تھا جس کا ایک حصہ DEED یعنی دستاویز پر مشتمل تھا۔ یہ ایسا لفظ تھا جو الٹ کر بھی جوں کا توں رہتا تھا۔
میں نے بقیہ چار حروف کو بھی الٹ دیا اور میرے وجود میں سنسنی سی دوڑ گئی۔ مجھے محسوس ہوا کہ میں نے اس

خفیہ تحریر کی کلید دریافت کرلی ہے۔

THIS DEED اس تحریر کے پہلے دو الفاظ تھے جنہیں ملا کر اس تحریر میں الٹی ترتیب کے ساتھ لکھ کر یکسر ناقابل فہم بنا دیا گیا تھا۔

اس کلیے کے تحت تحریر کے کئی الفاظ فوراً میری سمجھ میں آگئے اور میں نے کسی تاخیر کے بغیر بریف کیس میں سے قلم اور کاغذ نکال لیا۔

کلیہ معلوم ہو چکا تھا۔ میں نے اس کے مطابق تحریر کو سیدھے حروف میں اصل ترتیب کے مطابق لکھنا شروع کر دیا۔ پہلا پیراگراف مکمل ہونے سے پہلے میرے دل و دماغ میں دہشت کی ایک لہر سرایت کرنے لگی تھی۔

وہ ایک وقت طلب اور صبر آزما کام تھا۔ بعض طویل اور غیر مروج الفاظ کو الگ کرنا میرے لیے دشوار ہو رہا تھا۔ اس بارے میں عبارت کا سیاق و سباق میری بھرپور مدد کر رہا تھا۔ میں پورے انہماک سے اس کام میں لگا رہا۔

میں آخری صفحہ ختم کر کے فارغ ہوا تو رات کا ایک بج چکا تھا مگر مجھے خوشی تھی کہ اس محنت کے نتیجے میں، میں نے آئزک بیل کی مکمل بربادی کا مواد حاصل کر لیا تھا جس میں میرے بہت سے تشنہ سوالوں کے جوابات بھی شامل تھے۔

میں نے اپنے لکھے ہوئے اوراق الٹ کر بریف کیس میں رکھے اور ان پر سبز فائل رکھ کر بریف کیس کو بند کر دیا۔

میرا ذہن ہلکا ہو کر بسیط خلاؤں میں پرواز کر رہا تھا۔ یہ بات میرے وہم و گمان میں بھی نہیں آسکتی تھی کہ امریکا کا ایوان صدارت مجرموں کے ساتھ کسی تحریری معاہدے کا ایک فریق بن سکتا ہے۔ چینی کی دی ہوئی سبز فائل نے میری اس خوش گمانی کو چند ہی گھنٹوں میں برباد کر کے رکھ دیا تھا۔

وہ معاہدہ پاکستان، ایران اور افغانستان جیسے ”تشدد پسند“ اور ”دہشت گرد“ ممالک کے مفادات کی عالمی سطح پر خفیہ تباہی کے لیے امریکا کے صدر کی جانب سے اس کی پرسنل سیکریٹری نے سی آئی اے کے سربراہ، رنگس انکارپوریشن کے سربراہ آئزک بیل اور ڈیوڈ اسٹارز کے سابقہ سربراہ راس المیڈا کے ساتھ کیا تھا اور معاہدے کے اختتام پر ان ہی چاروں کے دستخط ثبت تھے۔

ان مذموم مقاصد کے حصول کے لیے اس دستاویز میں ترجیحات کے تعین کے ساتھ بعض بہیمانہ طریقے بھی تجویز کیے گئے تھے جن پر ہر فریق اپنی سہولت کے مطابق عمل کرنے کے لیے آزاد تھا اور امریکا میں ہر قسم کی باز پرس سے بھی آزاد تھا۔

دستاویز میں ڈیوڈ اسٹارز کی سالانہ گرانٹ اور رنگس کے معاوضے کا ذکر تھا مگر رقم کا تعین باہمی مشوروں سے کیا جاتا تھا۔ اسے ضبط تحریر میں نہیں لایا گیا تھا۔

معاہدے میں دی گئی بے مہار آزادیاں امریکا کے آئین کے منافی تھیں اس لیے آئزک بیل اور راس المیڈا کو اصل دستخطوں کے ساتھ معاہدے کی ایک ایک نقل دی گئی تھی جس کی موجودگی میں امریکا کا کوئی وفاقی یا ریاستی ادارہ وائٹ ہاؤس کی پیشگی منظوری کے بغیر ان دونوں پر ہاتھ نہیں ڈال سکتا تھا۔ جنرل ایڈمنسٹریشن.... پروکی جیا گیپ نامی اس معاہدے کو دکھائے جانے کے باوجود ان دونوں کے خلاف کارروائی کرنے والا ہر امریکی افسر سخت سزا اور جرمانے کا سزاوار ٹھہرایا گیا تھا۔ یوں ان دونوں کو امریکا بلکہ دنیا بھر میں من مانی کارروائیاں کرنے کی کھلی چھوٹ دے دی گئی تھی جسے صرف معاہدہ واپس لے کر ہی معطل کیا جاسکتا تھا۔

راس المیڈا کی موت کے بعد رنگس کے ساتھ ڈیوڈ اسٹارز کی سربراہی بھی آئزک بیل کے قبضے میں آگئی تھی۔ یوں اسے معاہدے کی رو سے دوہری طاقت مل گئی تھی۔

سی ون تھرٹی کے معاملے میں سی آئی اے کے بڑوں کی مرضی کے خلاف اپنا فیصلہ مسلط کر کے آئزک بیل نے جس عتاب کی داغ بیل ڈالی تھی، اس کا توڑ صرف سبز فائل ہی کرسکتی تھی۔ اس کی غیر موجودگی میں امریکا

کے بعد اسے زنداں میں ڈال سکتے تھے۔ کسی بھی آئینی ادارے کے اہل کار ضابطوں کی تکمیل

یہ آرنک تبلی کی سب سے بڑی مجبوری تھی کہ اپنی زندگی اور آزادی کو بچانے کے لیے وہ مجرمانہ فائل کی ہر قیمت ادا کرنے کے لیے تیار تھا۔

جینی نے آرنک تبلی کی وہ خفیہ فائل میرے حوالے کرکے اتنا بڑا کام کیا تھا کہ اس کا احسان اتارنا ناممکن تھا۔ وہ ایسی لاابالی اور آزاد منش لڑکی تھی کہ اس نے مجھے ڈپلی ثابت کرنے کے لیے اپنے گھر کی خلوت میں مدہوش سپردگی کی آڑ میں میری ہر وہ حرکت نوٹ کی تھی جس کی تصدیق وریا کی سنائی ہوئی رازدارانہ کہانیوں سے ہوتی تھی۔

کسی کی اصلیت کا سراغ لگانے کا وہ انوکھا طریقہ جینی جیسی کوئی لڑکی ہی سوچ سکتی تھی۔

وقت کافی گزر چکا تھا۔ مجھے بھوک ستانے لگی تھی۔ وریا کمرے سے نکل کر گئی تھی اور پتا نہیں شہر میں کہاں ماری ماری پھر رہی تھی۔ میں نے ریسیور اٹھا کر جینی کا نمبر گھما ڈالا۔

پہلی گھنٹی بجتے ہی اس کی شیریں آواز میرے کان میں آئی تو میں حیران رہ گیا۔ "ہائیں تم رات کے ڈیڑھ بجے بھی جاگ رہی ہو؟"

"تو کیا ہوا؟" اس کی اٹھلاتی ہوئی آواز آئی۔ "کیا تم سو رہے ہو؟"

"جاگ رہا ہوں مگر میں بہت ضروری کام کر رہا تھا۔ ابھی ابھی فارغ ہوا ہوں۔"

"میرے سو جانے کی توقع کر رہے تھے تو اس وقت فون کیوں کیا ہے؟"

"تمہارا جواب ہو گیا" "بس ایسے ہی تمہارا خیال آ گیا تھا۔" میں نے کہا۔

"روزی کی آڑ لے کر میں نے تمہارے لیے ہی پیغام چھوڑا تھا۔ مجھے یقین تھا کہ موقع نکال کر تم مجھے ضرور فون کرو گے۔ میں اسی انتظار میں جاگ رہی تھی۔"

"تمہارے پیغام کا جواب روزی دے گی۔ یہ کال میں نے اپنی مرضی سے کی ہے۔"

"روزی مدہوش ہو کر گہری نیند سو گئی ہے یا تمہیں جلانے کے لیے کہیں باہر گئی ہوئی ہے؟" اس نے بے باکی سے سوال کیا۔

"تم سمجھتی ہو کہ میں اس کے سامنے تم کو فون کرنے سے ڈرتا ہوں؟"

ریسیور میں اس کی ہلکی سی مترنم ہنسی گونجی "میرے سمجھنے یا نہ سمجھنے سے حقیقت نہیں بدل سکتی۔ وہ جس پر قبضہ کرتی ہے اس پر کسی اور لڑکی کا سایہ بھی نہیں پڑنے دیتی۔ مجھے معلوم ہے کہ اس نے نہایت مجبوری اور بے بسی کے عالم میں تمہیں میرے گھر بھیجا ہوگا۔"

"وہ اتنی تنگ دل نہیں ہے۔" میں نے بلاوجہ جھوٹ بولا "تم پہلی ہو کہ اسے آج تک سمجھنے میں کامیاب نہیں ہو سکیں۔"

"وہ فراخ دل ہے تو اسی وقت آ کر دکھاؤ۔" جینی نے جھٹ چیلنج کر دیا۔

"اس علاقے میں الو بول رہے ہوں گے۔ ساری سواریاں ہوا ڈے اور ٹائمز اسکوائر میں گھسی ہوئی ہوں گی۔ میں صبح تک سواری کے انتظار میں نہیں ہو سکتا۔"

"تم ہوٹل سے نکلو، میں چند منٹ میں خود تمہیں لینے آجاتی ہوں۔" اس کے پاس میرے ہر بہانے کا جواب موجود تھا۔

میں چند ثانیوں کے لیے سوچ میں پڑ گیا۔ وریا مجھے چڑانے کے لیے اس وقت تک ہوٹل سے غائب تھی تو مجھے بھی نکل بھاگنے کا پورا حق حاصل تھا۔ کوئنز کے علاقے سے وہ زندہ دل منش میرے لیے ... نے پر آمادہ تھی۔ یہ ایسی دعوت تھی جسے آسانی سے ٹھکرایا جاتا۔

میں نے جینی کی تجویز پر آمادگی ظاہر کرنے کا ارادہ ہی کیا تھا کہ اچانک دروازے پر دستک ہوئی اور میں زیر لب بڑبڑا کر رہ گیا۔

"نہیں جینی، اس وقت دیر ہو گئی ہے۔ پھر کسی وقت مل بیٹھنے کا پروگرام بنائیں گے۔" میں نے سرگوشیانہ آواز میں یہ کہہ کر فون بند کر دیا۔ مجھے ڈر تھا کہ وریا کو

میری اور جینی کی گفتگو کی بھنک بھی مل گئی تو وہ اندر آ کر ہنگامہ کھڑا کر دے گی۔

میں نے دروازہ کھولا تو ویرا اندر آ گئی۔ اس کی آنکھوں میں خمار کے گہرے ڈورے تیر رہے تھے اور سانسوں سے الکحل کے تیز بھبکے آ رہے تھے۔ اس نے ہاتھ میں تھاما ہوا پیکٹ میرے حوالے کیا، پرس صوفے پر اچھالا اور جوتوں سمیت بستر پر ڈھیر ہو گئی۔

اچانک فون کی گھنٹی بجی اور میرا دل تیزی سے دھڑکنے لگا۔ میری طرف سے اچانک گفتگو ختم کر دیے جانے کے نتیجے میں وہ جینی کی کال ہی ہو سکتی تھی۔

میرے پہنچنے سے پہلے ہی ویرا نے ریسیور اٹھا لیا۔ میں انجان بن کر رائٹنگ ٹیبل پر ویرا کا لایا ہوا پیزا کھولنے میں مصروف ہو گیا۔ میرے کان ویرا کے مکالموں پر لگے ہوئے تھے۔

ویرا قہقہہ لگا کر فون پر جواب دے رہی تھی "ہاں جینی ڈارلنگ! میں حرے میں ہوں اور بس ابھی ابھی کمرے میں داخل ہوئی ہوں۔ تمہارا پیغام دیکھتی تو ضرور تم کو فون کرتی۔"

وہ جواب سن کر مجھے اطمینان ہوا کہ جینی نے میری کال کا حوالہ دیے بغیر ویرا سے ... بات شروع کی تھی۔ ویرا ترنگ میں تھی۔ ... ہنس ہنس کر فون پر باتیں کرتی رہی۔ میں نے اپنا اطمینان ہو جانے کے بعد ان دونوں کی گفتگو سے دھیان ہٹا لیا۔

سخت بھوک کے عالم میں ویرا کا لایا ہوا گرم گرم پیزا بہت لذیذ معلوم ہو رہا تھا۔ نشے کی جھونک میں ہونے کے باوجود اسے یہ یاد رہا تھا کہ میں کمرے میں بھوکا بیٹھا ہوا تھا۔ اگر وہ خالی ہاتھ واپس آ کر کوئی عذر پیش کر دیتی تو میں اس کا کچھ بھی نہیں بگاڑ سکتا تھا۔

جینی سے کافی دیر تک باتیں کرنے کے بعد ویرا کا خمار قدرے ہلکا ہوا تو فون بند کر کے اس نے بستر چھوڑ دیا اور مخمور نگاہوں سے میری طرف دیکھ کر مسکرانے لگی۔

"شہر کی تفریح گاہوں میں کون تمہارا ساتھ دے رہا تھا؟" میں نے چبھتے ہوئے لہجے میں پوچھا۔

"مجھے معلوم تھا کہ تم یہ سوال ضرور پوچھو گے۔ میں نے کسی کو گھاس نہیں ڈالی تاکہ قسم کھا کر تم کو یقین دلا سکوں کہ شہر میں اکیلی گھوم رہی تھی۔" وہ ایک تیکھی ہنسی کے ساتھ بولی "میں نے تو اس شخص کو بھی اپنے ساتھ نہیں رہنے دیا جو ہوٹل سے میرا پیچھا کر رہا تھا۔ ڈاؤن ٹاؤن کے علاقے میں ٹیکسی چھوڑ کر میں نے اسے چل دیا اور سب وے سے مڈ ٹاؤن لوٹ آئی۔"

"تم کہتی ہو تو میں مانے لیتا ہوں لیکن اتنی رات گئے پر ہجوم تفریح گاہوں میں اکیلی گھومتی ہوئی لڑکیاں کھلے میدان میں کٹی ہوئی پتنگ کی طرح ہوتی ہیں جنہیں لوٹنے کے لیے آوارہ گردوں کے غول منڈلا رہے ہوتے ہیں۔ تمہاری حالت ویسے بھی خاصی ابتر نظر آ رہی ہے۔"

"یہ میں مانتی ہوں کہ آج میں نے ذرا زیادہ پی لی ہے۔ میں باہر سے پی کر آئی ہوں۔ جینی بستر میں لیٹی پی رہی ہے۔ اس کے دماغ پر تمہارا ہی بھوت سوار ہے۔ مجھ سے بار بار تمہارے بارے میں ہی پوچھے جا رہی تھی۔ میں نے کہہ دیا کہ تم بے خبر سو رہے ہو۔"

"تمہیں اس سے جھوٹ بولنے کی کیا ضرورت تھی؟ کہہ دیتیں کہ میں اس سے بات کرنے کے موڈ میں نہیں ہوں۔ وہ ... جاتی۔" میں نے قدرے ناراضی سے کہا۔

"وہ تمہاری نہیں میری دوست ہے۔ میں اسے تم سے زیادہ جانتی ہوں۔ وہ تم سے بات کرنے پر اڑ جاتی تو میں اس سے انکار نہیں کر سکتی تھی۔ تمہاری آواز سن کر وہ بہکنا شروع کر دیتی۔"

وہ باتھ روم کی طرف جاتے جاتے مڑی اور چونک کر بولی "تم نے اول خان کو فون کیا تھا؟"

"کیوں؟ اس کی کیا ضرورت تھی؟" میں نے اسے گھور کر پوچھا۔

وہ فضا میں تین انگلیاں اٹھا کر بولی "اس کے تین اسباب ہو سکتے تھے۔ اس وقت کراچی میں دن ہوتا۔ تم اسے پرسٹن کے واقعات بتا سکتے تھے اور سات نمبر فائل کے کاغذوں کے بارے میں اس کی رائے پوچھ سکتے تھے۔ ہو سکتا ہے کہ اس نے وہ تحریر ڈی کوڈ کرالی

ہو۔"

"تیسری وجہ بالکل احمقانہ ہے۔ یہاں سے بھیجا ہوا فیکس ابھی راستے میں ہی ہوگا......"

"پھر یہ تمہاری غلطی ہے۔" وہ باتھ روم کے دروازے پر رک گئی "ایسے اہم کاغذات فیکس کے ذریعے بھیجنے چاہیے تھے۔ ہم کب تک یہاں پڑے رہیں گے؟"

"اس وقت تم نے کمرا چھوڑ کر میرے اوپر بہت بڑا احسان کیا ہے۔" وہ ذکر آجانے پر میں اسے اپنی بے اندازہ خوشی میں شریک کیے بغیر نہ رہ سکا" میں نے وہ پانچوں کاغذ پڑھ لیے ہیں۔ یہ کپڑے تبدیل کرلو۔ ان کا متن پڑھ کر تم حیران رہ جاؤ گی۔"

ویرا نے اپنے داہنے ہاتھ کی انگلیاں چوم کر بوسہ میری طرف اچھالا اور زندہ باد کہہ کر باتھ روم میں گھس گئی۔

نشے کی حالت میں بھی اس نے ایک کارآمد نکتے کی نشان دہی کی تھی۔ اس وقت تک میرے پاس اول خان کا فیکس نمبر نہیں تھا۔ میں نے اگلی صبح اس سے فیکس نمبر لے کر اصل کاغذات فیکس کرنے کا فیصلہ کرلیا۔ اس نامانوس تحریر کے بارے میں اس کی رائے جاننے کے بعد میں اپنی تحریر اسے بھیج سکتا تھا۔

ویرا بظاہر لباس بدلنے کے ارادے سے باتھ روم میں گئی لیکن چند منٹ بعد وہ اندر سے برآمد ہوئی تو اس کے سر کے بال گیلے تھے اور شب خوابی کا لباس جسم سے جاذب جاچکا ہوا تھا۔

"یہ کیا بے ہودگی ہے؟" میں نے اس پر نظر پڑتے ہی غرایا" لباس اب تمہیں یہ بار بار لباس پہننے کا قرینہ بھی یاد نہیں رہا ہے؟"

"سوری ڈارلنگ؟" وہ گردن جھٹک کر مسکرائی "نشہ بھگانے کے لیے میں نے ہلکا سا غسل کرڈالا جس کی وجہ سے یہ گڑبڑ ہوئی۔ جب ہم ایک ساتھ رہتے اور سوتے ہیں تو تمہیں ان چھوٹی چھوٹی باتوں پر اس طرح نہیں چڑنا چاہیے۔ میں تمہارے لیے اتنی اجنبی تو نہیں ہوں۔"

"نہا لینے کے باوجود تمہارا نشہ نہیں اترا۔ آئینہ دیکھو گی تو تمہیں خود شرم آجائے گی۔"

"لعنت بھیجو آئینے پر۔" وہ اپنے سر پر تولیہ لپیٹتے ہوئے بستر پر آگئی" یہ بتاؤ کہ ان کاغذوں میں تم نے کیا پڑھا ہے۔ تمہاری مہارت ثابت ہوگئی تو آج رات اس کامیابی کا جشن منایا جائے گا۔"

ویرا نے میرا موڈ خراب کر دیا تھا لیکن امریکا میں بس وہی تھی جس کے ساتھ میں اپنی کوئی خوشی منا سکتا تھا۔ میں نے کچھ کہے بغیر بریف کیس کھولا اور اپنے لکھے ہوئے آٹھ کاغذ اس کے سامنے ڈال دیے۔ ویرا نے بے تابی سے وہ پلندہ اٹھایا۔

ابتدائی سطریں پڑھتے ہوئے ویرا کے چہرے پر حیرت اور بے یقینی کی علامات ابھر آئیں۔ چند لمحوں بعد اس نے پڑھنے کا سلسلہ ترک کر کے کہا" ان کاغذوں میں ایسی کوئی بات نہیں تھی۔ یہ تو ایسا معلوم ہو رہا ہے جیسے تم نے اپنے ذہن کا سارا ابال کاغذ پر منتقل کر کے رکھ دیا ہو۔"

"یہ میرے ذہن کا ابال نہیں، ان کاغذوں کی لفظ بہ لفظ تحریر ہے۔" میں نے بریف کیس سے سبز فائل نکال کر اس کے سامنے ڈال دی" چاہو تو تم دونوں کو ملا سکتی ہو۔"

ویرا نے فائل کھول کر پہلا صفحہ دیکھا اور پھر منہ بگاڑ کر مجھ سے بولی" کیا تم میرا مذاق اڑانے کی کوشش کر رہے ہو؟ دونوں میں سرے سے کوئی تعلق ہی نہیں ہے۔ تم نے کس فارمولے یا طریقے سے یہ مطلب اخذ کیا ہے؟"

"یہ مذاق نہیں، ایک دل خراش حقیقت ہے۔ ان کاغذوں پر سر کھپاتی رہو۔ کچھ سمجھ میں آجائے تو مجھے اٹھا لینا۔" یہ کہہ کر میں بڑے صوفے پر دراز ہوگیا۔

اس وقت ویرا کے تیور خطرناک اور جارحانہ نظر آرہے تھے۔ ایسے میں اس کی دسترس میں رہتے ہوئے سونے کی کوشش کامیاب نہیں ہو سکتی تھی۔

ویرا نے مجھے نظر انداز کر کے اپنی ساری توجہ فائل اور میرے لکھے ہوئے پہلے صفحے پر مرکوز کر دی۔ جواب

میں، میں نے اپنی آنکھیں موند لیں۔

کافی دیر تک ویرا ان کاغذوں کے مطالعے میں کھوئی رہی۔ مجھے حیرت تھی کہ وہ دونوں تحریریں سامنے ہونے کے باوجود وہ ان کے تعلق کو نہیں سمجھ سکی تھی۔

اس کی طرف سے عدم مداخلت کا وقفہ بڑھنے پر میرے اوپر غنودگی طاری ہونے لگی لیکن وہ غنودگی نیند میں ڈھلنے سے پہلے مجھے ہڑبڑا کر آنکھیں کھولنی پڑ گئیں کیونکہ میرے نتھنوں پر ایک مانوس سی حیوانی مہکار حملہ آور ہو رہی تھی۔

آنکھیں کھولتے ہی مجھے ویرا نظر آئی جو بستر سے اتر کر ننگے پاؤں قالین پر صوفے سے ٹیک لگا کر آ بیٹھی تھی۔ اسے دیکھتے ہی میں نے اچھل کر صوفہ چھوڑ دیا۔

"میں مان گئی۔ تم واقعی جینئس ہو۔" ویرا نے تعریفی لہجے میں اعتراف کیا۔ "میرا دعویٰ ہے کہ اس تحریر کو کوئی نہیں پڑھ سکے گا۔ یہ ایک خطرناک دستاویز ہے۔ اسحاق مگنٹی اس کے لیے بلبلانے میں حق بجانب ہے۔ جس نے اسے زندگی کے پروانے سے محروم کر دیا ہے۔ اس خالمانہ دستاویز نے مجھے ششدر کر دیا ہے۔ یہ سوچا بھی نہیں جا سکتا کہ وائٹ ہاؤس کی سطح پر عالمی جرائم کی یوں کھل کر سرپرستی کی جا رہی ہوگی۔"

"اب رات بھر ان نکات پر غور کرتی رہو۔ تفصیلی باتیں صبح ہوں گی۔" میں نے انگڑائی لیتے ہوئے کہا۔

"صرف ایک شرط پر..... تم مسہری پر لیٹو گے۔" ویرا بولی۔

"اگر تم تنگ نہ کرو تو میں مسہری پر زیادہ آرام سے سو سکوں گا۔"

"ٹھیک ہے۔" یہ کہہ کر وہ مسکرائی تو مجھے شبہ ہوا کہ وہ مجھ سے [illegible] [illegible] سے بہت دور [illegible] تعلق [illegible] واقف۔

میرے مسہری پر دراز ہونے کے بعد وہ بھی وہیں آ گئی۔ سرہانے لٹکتی ہوئی ڈوری کھینچ کر کمرے کو تاریک کرتے ہی وہ کروٹ لے کر بولی "چاہو تو میں تمہارا سر سہلا دوں۔ تمہیں آرام سے نیند آ جائے گی۔"

معصومانہ انداز میں کی گئی اس پیش کش کو میں رد نہ کر سکا۔ اس کی گداز مخروطی انگلیاں میرے بالوں کی جڑوں سے کھیلنے لگیں۔

ہماری اگلی صبح کا آغاز کافی تاخیر سے ہوا۔ میری نیند ٹیلی فون کی گھنٹی کے شور سے ٹوٹی جو مسلسل بج رہی تھی۔ میں نے ریسیور اٹھایا تو دوسری طرف بلیک ڈیڈا کوئی حواری تھا۔

"لائن پر ہولڈ کرو۔ چارلی بات کرے گا۔" اس نے کہا اور واقعی دوسرے لمحے بلیک ڈیڈا لائن پر موجود تھا۔

"پرنسٹن سے ایک سرکاری آدمی کل سے غائب ہے....." لائن پر آتے ہی بلیک ڈیڈے نے کسی تمہید کے بغیر اپنی بات شروع کی تھی مگر میں نے اس کی بات درمیان سے ہی اچک لی۔

"میں تمہاری الجھن سمجھ رہا ہوں۔ فون پر میں جواب نہیں دے سکتا۔"

"میں تمہیں ذہنی تیاری کے لیے وقت دے رہا ہوں۔ آج تین بجے تم دونوں کو چھیالیسویں اسٹریٹ پر ڈریم لینڈ میں پہنچنا ہے۔ وہاں تفصیلی بات ہوگی۔ روزی نے وہ کلب دیکھا ہوا ہے۔"

میرے بولنے سے پہلے فون بند ہو گیا۔ اپنی بات پوری کرنا اور دوسرے کی کچھ نہ سننا شاید بلیک ڈیڈ کے آمرانہ مزاج کا ایک حصہ تھا۔

"کون تھا؟" ویرا نے آنکھیں کھولتے ہوئے کسل مندانہ لہجے میں سوال کیا۔

"چارلی۔ اس نے تین بجے ڈریم لینڈ میں بلایا ہے۔ وہ ولسن کے بارے میں بھی جاننا چاہ رہا تھا۔" میں نے منہ بنا کر اسے بتایا۔

ویرا نے فوراً [illegible] اس کا مطلب ہے کہ وہ خبر [illegible] میں [illegible] گئی ہے۔"

اس وقت گیارہ بج چکے تھے۔ ہوٹل میں باقاعدہ ناشتے کا وقت ختم ہو چکا تھا۔ میرے منہ ہاتھ دھونے کے بعد ویرا باتھ روم میں گئی تو میں نے روم سروس والوں کو کافی کے ساتھ کچھ لوازمات کا آرڈر دے دیا۔

ویرا اپنے ساتھ اخبار بھی لے گئی تھی۔ میں نے سگریٹ سلگا کر ٹریک بٹلر کا نمبر ملا لیا۔

اس کے دفتر میں فون مسلسل بجتا رہا لیکن کسی نے جواب نہیں دیا۔ شاید سبز فائل غائب ہونے کے بعد اس نے اپنے دفتر میں ہر ایک کے داخلے پر پابندی عائد کردی تھی۔ میں نے نوٹ پیڈ پر لکھا ہوا ڈیوڈ اسٹارز کا نمبر ملایا تو وہاں ایک لڑکی نے کال ریسیو کی۔ میں نے جونہی اس سے آئزک بیل کے بارے میں دریافت کیا، سی ایل ڈی سے بزر کی ہلکی سی آواز کے ساتھ لائن کٹ گئی۔

شاید اس لڑکی نے اپنے باس کے لیے آنے والی کال کو ریکارڈ کرنے کی کوشش کی تھی اور سی ایل ڈی حرکت میں آگئی۔ قدرے توقف کے بعد میں نے دوبارہ نمبر ملایا تو وہی آواز سنائی دی۔

"کال ریکارڈ کرنے کی کوشش کروگی تو میرا فون بند ہوجائے گا۔" میں نے لڑکی کو آگاہ کیا "شاید آئزک اس وقت دفتر میں موجود نہیں ہے اسی لیے تم اس کے لیے آنے والی کالز ریکارڈ کررہی ہو؟"

"یس سر!" لڑکی نے مشینی لہجے میں اقرار کیا۔

"وہ جہاں بھی ہے، اسے تلاش کرکے پیغام دو کہ میں بارہ بجے اسے فون کروں گا۔"

"سر! تمہارا نام کیا ہے؟" لڑکی نے مرعوب لہجے میں پوچھا۔

"پیغام سے وہ خود میرا نام سمجھ جائے گا۔" میں نے سرد مہری سے جواب دے کر فون بند کردیا۔

دیما اخبار کی بیشتر خبریں سونگھ کر خاصی دیر بعد باتھ روم سے برآمد ہوئی تو ناشتا تیار تھا۔

"ولسن کے بارے میں اخبارات میں صرف ایک خبر آئی ہے کہ پرسٹن میں اپنے فرائض کے انجام دہی کے بعد وہ واپس نہیں لاپتا ہوگیا۔" اس نے میرے سامنے کرسی سنبھالنے کے بعد اپنے مطالعے کا نچوڑ پیش کیا "اس میں کوئی نئی بات نہیں ہے۔"

"معلوم ہوتا ہے کہ تمہارے دماغ سے رات کا خمار ابھی تک صاف نہیں ہوا..... تم....."

"بس!" اس نے ہاتھ اٹھا کر مجھے خاموش کردیا "رات کی باتیں رات ہی کو اچھی لگتی ہیں۔ اس وقت انہیں

ذہرا کر تم کو شرمندہ ہونا پڑے گا۔"

"میں سوچ رہا ہوں کہ اپنے لیے الگ کمرا لے لوں تاکہ ہم دونوں کو اپنا وقت اپنی مرضی سے گزارنے کی آزادی مل سکے۔ یہاں تم ہر وقت میرے اوپر مسلط رہنے کی کوشش کرتی ہو......"

"اتنے سادہ لوح بننے کی کوشش مت کرو۔ جہاں تمہاری رضامندی شامل ہوتی ہے وہاں مجھے ڈھیل دے کر بعد میں احسان جتاتے ہو۔ مرضی نہ ہو تو میری ایک نہیں چلنے دیتے۔" وہ لڑنے والے انداز میں بولی" یہ نہ سمجھنا کہ الگ کمرا لے کر تمہیں من مانی کرنے کی چھوٹ مل جائے گی۔ تم نے ایسی کوئی حرکت کی تو میں تمہارا جینا دوبھر کردوں گی۔"

میں خاموشی سے سر جھکا کر ناشتا کرنے میں مصروف رہا۔ ویرا کو سلگانے اور ضرورت سے زیادہ بے لگام ہونے سے روکنے کے لیے بھی ایسی دھمکیاں ناگزیر ہو جاتی تھیں۔

"تم نے ابھی تک ارشاد نہیں فرمایا کہ ولسن کے بارے میں اخبار نے کون سی اچھوتی بات پیش کی ہے۔" میری طویل ہوتی ہوئی خاموشی سے اکتا کر اس نے چڑچڑے انداز میں کہا۔

میں بے ساختہ ہنس پڑا" خبر میں فرائض کی انجام دہی کے بعد، واپسی میں اس کی گمشدگی کا ذکر کیا گیا ہے۔ کیا اتنی سی بات بھی تم نہیں سمجھ سکتیں؟"

"جب وہ پرسٹن میں دیکھا گیا تھا تو ظاہر ہے کہ واپسی ہی میں غائب ہوا ہوگا۔" ویرا نے میرا مذاق اڑانے کی کوشش کی" جاتے ہوئے اس کے ساتھ کوئی واقعہ پیش آیا ہوتا تو وہ پرسٹن پہنچ ہی نہیں سکتا تھا۔ اس میں کون سی خاص بات ہے؟"

"رات کو سی آئی اے کی ایک ٹیم وہاں گئی تھی......"

میں نے وضاحت کرنی چاہی لیکن اس نے میری بات اڑادی" یہ سی آئی اے کا نہیں، ایف بی آئی کا کیس ہے۔ ضروری نہیں کہ تمہیں عالم خواب میں ملنے والی ہر خبر ہمیشہ درست ثابت ہو۔"

"بھاڑ میں جاؤ" اس کی غیر ضروری بحث تمہیں سے میں جھلا گیا" اس وقت تمہاری عقل پر پتھر پڑے ہوئے ہیں۔ تمہیں کوئی بات نہیں سمجھائی جا سکتی۔"

"اچھا، اب میں خاموش رہوں گی۔" وہ خوشامدانہ لہجے میں بولی۔" لیکن تم ایک ہی سانس میں پوری بات بتا جاؤ تاکہ مجھے بولنے کا موقع نہ مل سکے۔"

"سی آئی اے والوں کے ساتھ جدیدی بھی وہاں گیا ہوگا۔ رات کو اس سے میری بات ہوئی تھی۔ اگر خبر وہی ہے جو تم نے بتائی ہے تو پرسٹن کے گودام کے معائنے کے بعد انہوں نے یہ فرض کرلیا ہے کہ ولسن نے غائب ہونے سے پہلے اپنا کام مکمل کرلیا تھا۔"

"ہا...... آں" وہ منہ پھاڑ کر بولی" یہ تو بالکل سامنے کی بات ہے۔ اطمینان ہوجانے کے بعد اب وہ پرزوں کے ساتھ دوبارہ چھیڑ چھاڑ نہیں کریں گے۔"

"بس یہی ایک اچھی بات ہے۔ اخبار میں جو بات نہیں چھپی وہ یہ ہے کہ اب نہیں سرگرمی سے کس روتھ بل کی تلاش ہوگی جس نے چھ ہفتوں کی پیشگی کرایہ دے کر برابر والی دکان حاصل کی تھی اور اب غائب ہوگئی ہے۔ سی آئی اے والے بال کی کھال نکالنے کے عادی ہوتے ہیں۔ دونوں چھتوں کے سوراخ بھی ان کی توجہ کا مرکز ضرور بنے ہوں گے۔"

"بنا کریں، میں نے تمہارا کھڑا ہوا ریک شگاف کے نیچے سے ہٹا دیا تھا۔ خالی کین اور ڈبے بھی وہاں سے اٹھا کر باہر ڈسٹ بن میں ڈال دیے تھے۔" اس نے بے پروائی سے کہا۔

اس نے اپنا کام پوری تن دہی سے کیا تھا۔ مجھ سے ایک چوک ہوگئی تھی۔ میں نے گودام کی چھت پر پڑی ہوئی چادر کے ٹوٹے ہوئے ٹکڑے کہیں ٹھکانے لگانے کے بجائے چھت پر ہی چھوڑ دیے تھے۔ ان کو دیکھ کر تفتیشی حکام شبہ کرسکتے تھے کہ ولسن کی واپسی کے بعد یا اس سے پہلے کسی نے گودام میں داخل ہوکر کوئی کارروائی کی تھی۔

"کیا بات ہے؟ تم اچانک کسی گہری سوچ میں ڈوب گئے ہو؟" ویرا نے خاموش پاکر مجھے ٹوکا۔

میں نے اسے اپنی فکر مندی کے نئے سبب سے

آگاہ کردوں۔

"میں اسی لیے تمہارا سایہ بن کر تمہارے ساتھ رہنے کی کوشش کرتی ہوں کہ تمہارے بگاڑے ہوئے کام سنوار سکوں۔" انسا نے فخر سے کہا۔ "چھت پر وہ ڈھیر دیکھتے ہی مجھے تمہاری حماقت کا اندازہ ہو گیا تھا۔ میں نے وہ سارے کپڑے سمیٹ کر نالے میں ڈال دیے تھے۔"

"وہاں مجھے کوئی نالہ نظر نہیں آیا۔ جب تم نے ڈبے وغیرہ ڈسٹ بن میں ڈالے تھے تو چادر کے ٹکڑوں کے لیے نالے کی کیا ضرورت پیش آگئی تھی؟"

"جانور کے ٹکڑے زیادہ اہم تھے اور پھر نالہ بھی قریب تھا۔ ہیوسٹن کے اس علاقے میں تم کچھ وقت گزارتے تو تمہاری طبیعت خوش ہو جاتی۔ وہاں گندگی سے لے کر کام چوری تک، سب کچھ بالکل ویسا ہی ہے جیسا پاکستان میں ہوتا ہے۔"

"تم پاکستان کا مذاق اڑا رہی ہو۔ تمہیں معلوم ہے کہ میں اس معاملے میں تھوڑا سا جذباتی ہوں۔ ایسی باتیں میرے لیے تکلیف دہ ثابت ہوتی ہیں۔"

"مذاق نہیں اڑا رہی، حقیقت بتا رہی ہوں۔ تمہارے زیادہ تر ہم وطن امریکا کے بڑے بڑے شہر، عمارتیں اور تفریحی مراکز دیکھتے ہیں اور ان کی آنکھیں کھلی رہ جاتی ہیں۔ اپنے ملک لوٹتے ہیں تو وہ ہر وقت امریکا کے ہی گن گاتے رہتے ہیں جیسے پورا امریکا جنت جیسا ہو۔ تمہیں خوش ہونا چاہیے کہ بعض دور افتادہ علاقوں میں معیار اتنا بلند نہیں ہے۔"

اس کی وہ بات سن کر مجھے ہیوسٹن کے مضافات کے وہ بھیڑیے یاد آگئے جو ولسن کے خون کی بو پا کر سرسبز مسکن گاہوں سے نکل آئے تھے۔ شاید بھیڑیوں کی مردم آزاری کے خوف سے ہی اس علاقے کی آبادی کنوئیں کو خیرباد کہہ کر کسی اور سمت منتقل ہو گئی تھی۔ امریکا اور دوسرے ملکوں میں مشینی زراعت کے رواج پا جانے کے باوجود زرعی مزدوروں کی ضرورت یکسر ختم نہیں ہوئی تھی اور یہ ضرورتیں شاید خانہ بدوش قسم کے بوریا نشین مزدور ہی پوری کرتے تھے۔

ولسن کے بارے میں چھپنے والی خبر پرودیا کے ساتھ

جانا۔ خیال اس لحاظ سے مفید ثابت ہوا تھا کہ وہاں کی
پوری صورت حال میرے ذہن میں تازہ ہو گئی تھی۔
تفتیشی افسروں نے پرستان میں کچھ کیا تھا اس کے
بارے میں صحیح رپورٹ رات کو بدری سے ہی مل سکتی
تھی۔

"اب تمہارا کیا پروگرام ہے؟" میں نے اپنی
رسٹ واچ پر نظر ڈال کر پوچھا۔

"تین بجے ڈریم لینڈ جانے تک میں بالکل فارغ
ہوں۔" ویرا نے بے پروائی سے کہا" میری سمجھ میں نہیں
آتا کہ اس نے ہمیں دن دہاڑے وہاں کیوں بلایا
ہے۔"

"شاید وہ بھول چکا ہے کہ تم رات کی شہزادی ہو
ورنہ کل رات ہی کو ملاقات ہو جاتی۔"

"دن کو ان تفریح گاہوں میں الو بولتے ہیں اور
وہاں پھٹکار برستی رہتی ہے۔ روشنیاں جلنے کے بعد وہاں
کی زندگی جوبن پر آتی ہے اور رات بھر ہنگامے جاری
رہتے ہیں۔"

"یہ کوئی نئی بات نہیں ہے۔ ساری دنیا میں ایسا ہی
ہوتا ہے۔ ایسے ٹھکانوں پر رات کے اندھیروں میں
کاروبار ہوتا ہے۔ دن کی روشنی میں بدمعاشوں کا لین
دین اور جمگھٹ ہوتا ہے۔ اس نے ہمیں پروگرام دکھانے
[illegible] ہے۔ اس کے
بعد دن [illegible] ہے۔

"[illegible]"
وہ بڑبڑائی۔ "اس نے کوئی اوندھی سیدھی بات کی تو
میرے لیے برداشت کرنا مشکل ہو جائے گا۔ تمہاری
ساری افہام و تفہیم دھری کی دھری رہ جائے گی۔"

"مجبوری ہے۔ اس نے ہم دونوں کو بلایا ہے۔
تمہیں جانا پڑے گا۔" میں نے سنجیدگی سے کہا "تم اس
سے اپنے باپ کے زمانے میں ڈیل کرتی رہتی ہو۔ وہ
مراتب کا خیال رکھنے والا، پرانی سوچ کا آدمی ہے۔ تبھی
لائیڈ کی وجہ سے تمہاری ہر جا و بے جا بات پر سر جھکا دیتا
ہوگا۔ تمہیں یاد رکھنا چاہیے کہ اب تمہی لائیڈ زندہ نہیں
ہے۔ یہی غنیمت ہے کہ وہ ہمارے ساتھ خیر سگالی کا
مظاہرہ کر رہا ہے۔"

"اپنے تلوے چاٹنے والے کی خوشنودی کا خیال
رکھنا میرے لیے بہت مشکل کام ہے۔ پھر بھی میں اپنی
سی پوری کوشش کروں گی کہ میری وجہ سے وہاں کوئی
بدمزگی پیدا نہ ہو۔ بس یہ یاد رکھنا کہ تین بجے کی یہ
ملاقات خطرناک بھی ثابت ہو سکتی ہے۔"

"تم نے اپنی زبان اور سوچ پر قابو رکھا تو وہاں کوئی
خطرہ پیش نہیں آسکتا۔"

"خطرہ میری طرف سے نہیں، اسحاق گھنی اور
رنگس والوں کی طرف سے ہے۔ انہیں ڈریم لینڈ میں ہم
تینوں کے اجتماع کی بھنک بھی مل گئی تو وہ پورے علاقے
کو گھیر کر کھنڈر کر دیں گے۔"

"یہ تمہاری خبطی سوچ ہے۔ سبز فائل کے چکر میں
اسحاق گھنی ایسی شدید ٹوٹ پھوٹ کا شکار ہوا ہے کہ اس
وقت اسے کچھ اور سوجھ ہی نہیں رہا ہوگا اور پھر چارلی بھی
بہت عیار آدمی ہے۔ مکمل رازداری اور حفاظتی
انتظامات کی طرف سے مطمئن ہونے بغیر اس نے یہ
پروگرام طے نہیں کیا ہوگا۔"

"چارلی کی ہوشیاری اور اسحاق گھنی کی پریشانیاں
اپنی جگہ لیکن رنگس کے درندے اپنے سربراہ کی اندرونی
حالت سے بے خبر ہو کر اپنے حریف کی تلاش میں
سرگرداں ہیں......"

"[illegible] ہے ہیں۔ میں نے اسحاق گھنی کو فون کا
[illegible] بدترین صورت حال ابھی سامنے
آجائے گی۔"

"اور تم نے یہ بات مجھ سے پوشیدہ رکھی ہوئی
تھی۔" اس نے شکوہ کیا۔

"تم اپنے دارالمطالعہ میں اخبار بینی میں مصروف
تھیں۔ تمہیں کیسے آگاہ کرتا؟"

ویرا کو جواب دے کر میں نے ویوڈ اسٹارز کا نمبر ملایا
تو وہاں اسی لڑکی نے فون اٹھایا جس سے دو مرتبہ میری
بات ہو چکی تھی۔ آنزک بتل کا نام سنتے ہی وہ میری آواز
پہچان گئی۔ اس نے بتایا کہ میرا پیغام اسے پہنچا دیا گیا
تھا۔ وہ اپنے دفتر میں میری کال کا منتظر تھا۔

کریڈل دبا کر میں نے رنگس کے دفتر میں آرنک بیل کا نمبر ملایا تو اس کی آواز سے تکان اور پژمردگی جھلک رہی تھی۔

"تم نے کیا فیصلہ کیا ہے؟" میری آواز سنتے ہی اس نے پرامید لہجے میں سوال کیا۔

"میں نے جو کہا تھا وہ کر دکھایا ہے۔ سبز فائل کی پوری تحریر پڑھ لی گئی ہے۔" میں نے سرد لہجے میں کہا۔ ویرا نے میرے شانے پر جھک کر آرنک بیل کی آواز سننے کی اضطراری کوشش شروع کر دی۔ وہ میرے اوپر گری چلی آ رہی تھی۔ میں نے سرک کر اس کے لیے گنجائش پیدا کی اور اس نے ہیڈ سائیڈ ٹیبل پر ٹک کر کان ریسیور سے لگا دیا۔

"نہیں، تم جھوٹے ہو۔" دوسری طرف آرنک بیل میرا ڈھونگ سن کر برس پڑا تھا "تم اپنی ان مکاریوں سے میرے اعتماد کو متزلزل نہیں کر سکتے۔"

"پھر اس بات سے انکار کر دو کہ اس معاہدے کے نام کا مخفف گیپ ہے۔"

میرے ان الفاظ پر آرنک بیل یقیناً صدمے سے دوچار ہوا تھا۔ چند ثانیوں بعد اس کی بھرائی ہوئی آواز ابھری "تمہیں کہیں سے فائل کے نام کی سن گن مل گئی ہوگی۔ میرے لیے یہ بھی ناقابل یقین بات ہے۔ اس دستاویز پر دستخط کرنے والے چار افراد کے سوا صرف صدر کو اس کا راز معلوم ہے ورنہ پورے امریکا میں کوئی اس تحریر کو نہیں پڑھ سکتا۔ حرام زادی ہیلن نے مجھے ڈبو دیا اور میں نے اسے پاگل کر کے اپنے پیروں پر خود کلہاڑی مار لی۔ میں مانتا ہوں کہ اس فائل کا نام گیپ ہے۔ اب خدا کے لیے وہ مجھے لوٹا دو۔ بولو، تم اس کے عوض کیا چاہتے ہو؟"

میری زبان سے معاہدے کا نام سن کر بھی اس کا گھمنڈ باقی تھا۔ سبز فائل کی رازداری کے بارے میں اس کی خوش فہمیوں کو پاش پاش کرنے کے لیے میں نے انکشاف کر دیا "فائل میں جو کچھ لکھا ہوا ہے اس سے میں نے یہ اندازہ لگایا ہے کہ اس وقت سی آئی اے کا سربراہ سبز فائل کی بہترین قیمت ادا کر سکتا ہے۔ سی ون تھرٹی والے معاملے کے غدار کو کیفر کردار تک پہنچانے میں صرف یہ فائل اس کی راہ کی رکاوٹ بنی ہوئی ہے۔ گیپ ایک فائل کا نہیں، تمہاری مادر پدر آزادیوں کے پروانے کا نام ہے۔ اگر تمہیں اب بھی میری بات کا یقین نہیں ہے تو میں ڈی کوڈ کی ہوئی پوری تحریر تمہیں ٹیلیکس کر سکتا ہوں۔"

"مجھے یقین آ گیا، تم سچ بول رہے ہو۔" گہری گہری سانسوں میں آرنک بیل کی تھکی ہوئی اور شکست خوردہ آواز ابھری "تم نے فائل پڑھ لی ہے تو اب تمہیں اندازہ ہو گیا ہوگا کہ وہ میرے لیے کس قدر اہم ہے۔ اسے کھو کر میں تباہ و برباد ہو جاؤں گا۔ صدر میری حمایت سے ہاتھ اٹھا لے گا..... ڈیئی! تم میرے بھائی ہو۔ میں کمینہ اور خود غرض انسان ہوں۔ میں نے تمہیں بہت دکھ دیے ہیں۔ میرے اوپر صرف ایک احسان کر دو۔ میں وعدہ کرتا ہوں کہ تمہارے ملک کو ہمیشہ کے لیے بھول جاؤں گا۔" فرط اندوہ سے اس کی آواز بری طرح رندھ رہی تھی۔

آرنک بیل کی حالت کا تصور کر کے میں اندر سے لرز اٹھا۔ میں اس کے چیتھڑے اڑا کر بھی اسے ایسی ذلت و رسوائی سے دوچار نہیں کر سکتا تھا جس میں وہ زندہ سلامت رہ کر مبتلا ہو گیا تھا۔ اس کا غرور اور تکبر آسمان پر اچھالے ہوئے تھوک کی طرح اس کے منہ پر آ پڑا تھا۔

"تم چار بجے تک انتظار کرو۔ میں کسی بھی وقت دوبارہ بات کروں گا۔" میں نے سرد اور بے رحمانہ لہجے میں کہا۔

"میں تمہارا غلام ہوں۔ تم سے بات کیے بغیر یہاں سے نہیں ہلوں گا۔ بس فائل مجھے لوٹا دو۔" وہ گڑگڑانے لگا۔ اس کی ساری انانیت اور خود پسندی نیست و نابود ہو چکی تھی۔

میں نے فون بند کر دیا۔

ویرا والہانہ انداز میں اچھل کر مجھ سے لپٹ گئی اور اپنے سلگتے ہوئے ہونٹ میری پیشانی پر رکھ دیے۔ حالات کی اس کایا پلٹ پر بے اختیار میری آنکھوں کے گوشے نم ہونے لگے۔

آرزک نتل نے اپنے چیف ...

موت کے بعد پاکستان کے خلاف کی جانے والی خفیہ سبوتاژ کارروائیوں کی سربراہی نہایت تزک و احتشام کے ساتھ سنبھالی تھی۔ اس کی اٹھان سے یوں محسوس ہوتا تھا جیسے امریکا کی سرزمین سے اٹھنے والی اس ہولناک آندھی پر میں اسپیشل ٹاسک فورس کے ساتھ مل کر بھی قابو نہ پاسکوں گا۔

دوسروں کے برعکس وہ نہایت عیاری کے ساتھ منصوبے بنانے اور غیر متوقع طور پر وار کرنے میں ماہر تھا۔ اس نے ہوش مندی سے کام لیتے ہوئے کبھی بھی اپنی لگائی ہوئی آگ میں کودنے کی غلطی نہیں کی تھی۔ پاکستان سے ہزاروں میل دور رہ کر اپنے مہروں کی ڈوریاں ہلاتا اور ہمارے لیے مشکلات پیدا کرتا رہا تھا۔

بدری ناتھ کے ایما پر کراچی سے نیویارک کی روانگی کا منصوبہ بناتے ہوئے مجھے یہ امید ضرور تھی کہ ہم امریکا پہنچ کر بیرونی دہشت گردوں کے مفادات کو گہری زک پہنچا سکیں گے مگر یہ امکان بہت موہوم نظر آتا تھا کہ اس طویل سفر کے نتیجے میں آرزک نتل کے فتنے کا خاتمہ ہو جائے گا۔

ہمارے نیویارک پہنچنے کے بعد حالات نے بہت تیزی کے ساتھ پلٹا کھایا تھا کہ ہم اپنے ابدی حریف کے مقابلے میں مدافعت کے بجائے یکایک پیش قدمی کی پوزیشن میں آگئے تھے۔

اس وقت تک جو کچھ ہوتا رہا وہ اپنے نتائج کے اعتبار سے ہمارے یا پاکستان کے مفادات کے لیے بہت زیادہ اہم نہیں تھا۔ ہارلم کی خوں ریزی اور اس کے نتیجے میں رنکس کی بدنامی نیویارک کے مقامی مسائل تھے جن سے ہمیں کوئی فیض نہیں پہنچ سکتا تھا لیکن ان واقعات کی کوکھ سے یکایک وہ ایسے ناقابل فراموش کردار ابھرے جنھوں نے پانسہ پلٹ دیا۔

پہلی ہیلن رائے تھی جس کے دلیرانہ رویے نے رنکس کے ملازمین کی صفوں میں اضطراب اور وحشت کی لہر دوڑا دی۔ وہ بے چاری اپنی اس بے باکی کی سزا دیوانگی کی صورت میں بھگت رہی تھی۔ اس کی ہموار کی

آرزک نتل کے تابوت میں آخری کیل ٹھونکنے کے لیے پوری رازداری کے ساتھ سبز فائل ہمارے حوالے کر دی۔

سبز فائل میں لگے ہوئے وہائٹ ہاؤس کے پانچ اوراق پر مشتمل کیپ ٹاؤن کے خفیہ معاہدے کا بھید کھل جانے کے بعد آرزک نتل کے سارے خواب خاک میں ملتے نظر آرہے تھے۔ کم و بیش لامحدود اختیارات کی اس سرکاری دستاویز کے گھمنڈ میں اس نے صرف اپنے حریفوں کو ہی پامال نہیں کیا تھا بلکہ امریکا کے کچھ بارسوخ اور طاقت ور حلقوں کو بھی اپنا دشمن بنالیا تھا۔ ان لوگوں کو بھنک بھی مل جاتی کہ ان کے اختیارات کو للکارنے والا سبز فائل سے محروم ہو چکا ہے تو وہ بھی بھوکے عقابوں کی طرح آرزک نتل پر ٹوٹ پڑتے اور سی ون تحریری والے معاملے میں امریکا کے وقار اور مفادات کے خلاف فیصلہ تھوپنے کے جرم میں اسے کیفر کردار کو پہنچا دیتے۔

اپنے دشمنوں کو کسی حقیر چیونٹی کی طرح مسل دینے کا دعویٰ کرنے والا آرزک نتل یک بہ یک ہی ہر طرف سے گھرتا ہوا نظر آرہا تھا۔ میں نے اس کی شہ رگ پر انگلی رکھ دی تھی۔ سی آئی اے والے اسے زیر دام لانے کے لیے موقع کی گھات میں تھے اور ان کی صفوں میں بدری ناتھ ہمارا مخبر بنا بیٹھا تھا، تیسری طرف بلیک ڈیفے کے ذہن میں بھی اس کے خلاف لاوا پکنا شروع ہو گیا تھا۔

وقت کے اس انقلاب نے آرزک نتل کا انجام بڑی حد تک واضح کر دیا تھا۔ کوئی معجزہ رونما نہ ہوتا تو دنیا کی کوئی طاقت اسے مکمل بربادی سے نہیں بچا سکتی تھی۔ فیصلہ صرف یہ ہونا تھا کہ ہانکے میں آئے ہوئے اس بڑے شکار کو اس کا کون سا دشمن مار گرائے گا۔

ویرا کو سبز فائل ڈی کوڈ ہونے کی مجھ سے زیادہ خوشی تھی۔ آرزک نتل کی مکمل بے بسی اور عاجزی پر اپنے جذباتی ابال کے والہانہ اظہار سے گزرتے ہی اسے اول خان یاد آگیا اور وہ چونک کر بولی "بارہ بج چکے ہیں۔ تین بجے چارلی سے ملنے ڈریم لینڈ جانا ہے۔ وقت تیزی سے گزر رہا ہے۔ تم اول خان سے کب بات کرو گے؟ اس وقت وہ ذہنی عذاب سے گزر رہا ہوگا۔"

انخود ہی اہم کاموں میں تاخیر کے اسباب پیدا کرتی ہو اور پھر خود یاد دہانی کرانے لگتی ہو۔" میں نے اس کے شانے پر ہاتھ مار کر کہا "ان باتوں سے میرا موڈ خراب ہو جاتا ہے۔"

"میں نے تاخیر کا کیا سبب پیدا کر ڈالا......؟" وہ حیرت سے دیدے پھاڑ کر بولی۔

"آتر کنیل کی لاچاری پر تم نے کسی نوعمر لڑکی کی طرح اچھل کود شروع نہ کی ہوتی تو میں اب تک کسی پبلک بوتھ سے کراچی بات کر رہا ہوتا۔" میں نے تیکھے لہجے میں کہا۔

"میں نوعمر ہی ہوں۔ وقت اور تجربات کی بھٹی سے گزر کر اگر میں نے قبل از وقت بہت کچھ سیکھ لیا ہے تو تمہیں یہ حق نہیں کہ میری عمر میں دس بیس برس کا اضافہ کر دو......"

میں نے اس کا احتجاج درمیان ہی سے اچک لیا "چلو تم نوعمر بلکہ نومولود ہی سہی لیکن اب تمہیں خود پر قابو رکھنا ہوگا۔ حیلے بہانے سے تمہاری دست درازیاں بڑھتی جا رہی ہیں۔"

وہ کھلکھلا کر فخریہ انداز میں ہنس پڑی "قسمت سے مجھے میری مرادوں کے یہ چار دن ملے ہیں اور تم انہیں بھی مجھ سے چھین لینا چاہتے ہو۔ کراچی لوٹنے کے بعد تم ایک مرتبہ پھر غزالہ کے خوابوں میں ڈوب کر مجھ سے دور ہو جاؤ گے۔ ٹھنڈے دل سے غور کرو گے تو تمہیں اندازہ ہوگا کہ تم خود ہی لاشعوری طور پر مجھے ایسی حرکتوں پر اکساتے رہتے ہو۔ شاید میری اور تمہاری پوشیدہ خواہشیں یکساں ہوتی ہیں۔ تم ان کے اظہار سے ڈرتے ہو۔ میں کسی سے نہیں ڈرتی۔ جو دل میں آتا ہے کر گزرتی ہوں۔"

"ان ہی خوش فہمیوں سے اپنا دل بہلاتی رہو۔" ثمانہ سے چڑانے والے انداز میں ہاتھ لہرا کر کہا اور دروازے کی طرف ہو لیا۔

"کہاں چلے؟ کیا اول خان کو کیپ کے کاغذ فیکس کرنے کا ارادہ نہیں ہے؟" اس نے مجھے ٹوکا۔

"یہی سمجھ لو۔ ہم جارلی کے آدمیوں سے دو مرتبہ مار کھا چکے ہیں۔ اس وقت بھی اس کا کوئی نہ کوئی آدمی میرا پیچھا کرے گا۔ کسی بوتھ سے فون کرنے کی بات مختلف ہے۔ میں نے پاکستان فیکس کیا تو پاکستان کا فیکس نمبر اس کے علم میں آ جانا زیادہ دشوار نہیں ہوگا۔"

"احتیاطاً وہ کاغذ ساتھ لے جاؤ۔ ہو سکتا ہے کہ میری طرح تم بھی نگرانی کرنے والے کو غچہ دینے میں کامیاب ہو جاؤ۔" وہ ہر حال میں پُر امید رہنے کی عادی تھی لہٰذا اس چکر میں عام طور سے بہت سے خطرات کو یکسر نظر انداز کر دیتی تھی۔

"تم ہٹ دھرم اور ضدی ہو۔ پچھلی رات اس کے آدمی کو چکما دے کر آوارہ گردی کے لیے نکل گئیں۔ اب میں نے بھی وہی حرکت دہرائی تو جارلی ہماری سرگرمیوں کے بارے میں شکوک و شبہات میں مبتلا ہو سکتا ہے۔ مجھے ایسی بے فیض حرکتوں کا کوئی شوق نہیں ہے۔"

"تم جاؤ تو۔" وہ شانے اچکا کر رہ گئی "میں بھی تمہارے بارے میں وہی رائے رکھتی ہوں جو تم میرے بارے میں ظاہر کرتے رہتے ہو۔ اپنی مرضی ہوئی تو کسی اندھی کھائی میں چھلانگ لگا دو گے۔ میں مشورہ دوں کہ فٹ پاتھ سے سڑک پر اترنے کا خطرہ بھی مول نہیں لو گے۔"

میں اس کی بات کا کوئی جواب دیے بغیر کمرے سے راہداری میں نکل گیا۔

لفٹ سے نیچے پہنچ کر میں ہوٹل کی لابی سے گزر رہا تھا کہ وہاں پڑے ہوئے ایک صوفے سے ایک سفید فام تیزی سے میری طرف آیا۔ اس کے شناسا چہرے پر نظر پڑتے ہی میں چونک پڑا۔

"ہائے!" اس نے میرے ساتھ ٹیکسی کے راستے کی طرف بڑھتے ہوئے خالص امریکی لہجے میں دوستانہ مسکراہٹ کے ساتھ کہا...... "کہیں دور جانے کا ارادہ ہو تو باہر میری پرائیویٹ ٹیکسی موجود ہے۔"

"میں مفت کی سواری پسند نہیں کرتا۔ میرا ارادہ کیا ہوا کرایہ تم ایک بار پھر جارلی کو لوٹا دو گے۔"

"جہاں جانا ہو، خوشی اور آزادی کے ساتھ جاؤ مگر مجھے جُل دینے کی کوشش نہ کرنا۔" اس نے سنجیدگی سے مجھے آگاہ کیا "پچھلی رات تمہاری ساتھی نے یہ چالاکی

دکھائی تھی۔ اسی لیے آج مجھے مامور کیا گیا ہے۔ تم دونوں مجھے پہچانتے ہو۔ میں تمہاری نگرانی کے لیے نہیں، حفاظت کی ہدایت کے ساتھ بھیجا گیا ہوں۔ یہی وجہ ہے کہ میں نے تم سے چھپنے کی کوئی کوشش نہیں کی۔"

پچھلے روز اسی نے ہمیں پرنسٹن بس ٹرمینل سے اپنی کار میں منزلِ مقصود تک پہنچایا تھا۔ میں خشک نظروں سے اسے گھور کر رہ گیا۔

ہوٹل کے دروازے سے وہ میرے ساتھ ساتھ باہر نکلا تو میں نے تنک کر کہا "میرے ساتھ سائے کی طرح کیوں لگے ہوئے ہو؟ حفاظت یا نگرانی، جو کچھ بھی کرنا چاہتے ہو، مجھ سے دور رہ کر بھی کر سکتے ہو اور زیادہ موثر طریقے پر کر سکتے ہو۔"

"تو کیا تم پیدل ہی نیویارک کی سڑکیں ناپنے کے ارادے سے نکلے ہو؟" اس نے قدرے حیرت سے پوچھا۔

"میں صرف فون بوتھ تک جا رہا ہوں۔ تم شوق سے میرے پیچھے لگے رہو۔"

وہ سر ہلا کر خوش دلی سے ہنسا اور بولا "ہوٹلوں میں، میں بھی یہی کرتا ہوں۔ ہوٹل سے فون کال دگنی سے زیادہ مہنگی پڑتی ہے۔ کال زیادہ فاصلے کی ہو تو یہ احتیاط ضروری ہو جاتی ہے۔"

تبصرہ کرتے ہوئے اس نے از خود اپنی رفتار دھیمی کر لی اور میں تیزی کے ساتھ نکڑ کے اس فون بوتھ کی طرف بڑھتا رہا جہاں مین ہٹن کے ایک اٹھائی گیرے نے مجھے لوٹا تھا۔

وہ مین ہٹن کی مشہور زمانہ امپائر اسٹیٹ بلڈنگ والی چونتیسویں اسٹریٹ کا مغربی حصہ تھا۔ اس وقت فٹ پاتھوں پر گلوں میں کیمرے لٹکائے متعدد یورپی اور ایشیائی سیاح رواں دواں تھے۔ اس بھیڑ میں افریقیوں اور امریکہ کے مقامی کالوں میں صرف لباس کے فرق سے امتیاز کرنا ممکن تھا۔ ان میں سے بہت سے جوڑے ایک دوسرے سے یوں جڑے ہوئے مست خرامی کر رہے تھے جیسے انہیں صرف اسی دن اور اسی دوپہر ایک دوسرے کے قریب آنے کا موقع ملا ہو۔

ان خرافات کا سرسری جائزہ لیتا ہوا میں فون بوتھ میں داخل ہوا تو میں نے پہلو بدل کر کن انکھیوں سے تعاقب کرنے والے کا جائزہ لیا۔ مجھے بوتھ میں داخل ہوتے دیکھ کر اس نے اپنی پیش قدمی موقوف کر دی تھی اور کسی تھکے ماندے سیاح کی طرح ایک عمارت کی دیوار سے ٹیک لگا کر سگریٹ کے کش لینے میں مصروف ہو گیا تھا۔

اول خان گھر پر ہی تھا اور بے چینی کے ساتھ میرے کسی پیغام کا منتظر تھا۔

"کھیپ کلیئر ہو چکی ہے۔ پرزے بے فکری سے مرمت کے لئے استعمال کیے جا سکتے ہیں۔" میں نے کسی تمہید کے بغیر اسے وہ خوش خبری سنا دی۔

"خدا کا شکر ہے!" اطمینان کے ایک گہرے سانس کے ساتھ اس کی بے ساختہ آواز سنائی دی "میرے لیے یہ بہت بڑی خبر ہے ورنہ کل سے میری پریشانی اچانک بڑھ گئی تھی۔"

"تم فرض شناسی اور احساسِ ذمے داری کے سنگین مرض میں مبتلا ہو۔" میں نے ہنس کر تبصرہ کیا "بعض اوقات اپنے لیے خود ہی پریشانیاں پیدا کر لیتے ہو...."

"شاید تم کو ایسا محسوس ہوتا ہو مگر میں بے جا وسوسوں سے حتی الامکان دور رہنے کی کوشش کرتا ہوں۔ کل رات خبر ملی کہ ٹنک موڈلے یہاں سے اچانک کہیں کے لیے روانہ ہو گیا ہے۔ مجھے یقین ہے کہ وہ کسی اہم مشن پر اپنے ملک گیا ہے اور یہ مشن ہمارے لیے پریشان کن ہو سکتا ہے۔"

"وہ ورجینیا پہنچ رہا ہے۔ یہاں اسے دیکھ لیا جائے گا۔ ہو سکتا ہے کہ ان لوگوں کو اس کا کوئی متبادل بھیجنے کی ضرورت پیش آ جائے۔ یہاں کی سرگرمیوں میں اچانک بہت تیزی آ گئی ہے۔"

"تمہاری آواز بہت پُر اعتماد ہے۔ کاش میں تمہارا ہاتھ بٹا سکتا...." وہ بولا۔

میں نے اس کی بات کاٹ دی "یہ خیال ذہن سے نکال دو۔ بھیڑ بھاڑ سے پوری بساط الٹ سکتی ہے۔ بس یوں سمجھ لو کہ ہمیں بی جمالو والی کہانی دہرانی پڑ رہی ہے۔"

"یہ تو بہت ہی نیک کام ہے۔ اگر دشمن آپس میں

ہ اگر ایک دوسرے کو قتل کرتے رہیں تو ہماری زندگیاں سکون سے گزر سکتی ہیں۔ مجھے سلطان شاہ کی بت کی طرف سے گہری تشویش تھی۔ آج شام اسے مانگی سفر کے لیے کلیرنس مل گئی ہے۔"

"واقعی ایک بڑی خبر تھی۔ میں نے اپنے دل کی تیز ہوتی دھڑکنوں کے ساتھ پوچھا" وہ وہاں سے کب پہنچ رہا ہے؟"

"کل وہاں سے امریکی فضائیہ کی ایک ایئر ایمبولینس اسے واپس لا رہی ہے۔"

"نہیں، اول خان۔ یہ پھر کوئی سازش ہو سکتی ہے" میں نے اضطراری لہجے میں کہا "تمہیں نہیں معلوم کہ اس کے ناکام اغوا کی کوشش نے کس کس کے چہرے داغ دار کیے ہیں۔ وہ دوران سفر ہی اسے مار دیں گے اور ہم ان کا کچھ نہیں بگاڑ سکیں گے۔"

"اس خطرے نے میرے ذہن میں بھی سر ابھارا تھا" اس نے قدرے کمزور آواز میں اعتراف کیا "ترکی والوں کے مقابلے میں ان کی ایئر ایمبولینس جدید ترین طبی سہولتوں سے آراستہ ہے۔ مجھے یقین دلایا گیا ہے کہ سلطان شاہ کی حفاظت کے لیے ہر ممکن احتیاطی تدبیر اختیار کی جائے گی۔"

"جدید ترین کے مقابلے میں دوستوں کی روایتی ایئر ایمبولینس زیادہ محفوظ رہے گی۔ موجودہ بندوبست کو سختی سے مسترد کر دو۔ اس میں مہلک خطرات پنہاں ہیں۔"

"طبی بورڈ نے اسے صرف ان ہی سہولتوں کے ساتھ سفر کی اجازت دی ہے۔" اول خان نے مایوسانہ آواز میں آگاہ کیا "ہم نے اس تجویز کو مسترد کیا تو سلطان شاہ کی منتقلی میں کئی دن کی تاخیر ہو سکتی ہے۔ وہاں وہ کتنا ہی محفوظ کیوں نہ ہو، میرا دل اس کے لیے ہر وقت فکر مند رہتا ہے۔"

چند ثانیوں کے لیے میں سوچ میں پڑ گیا پھر میں نے سوال کیا۔ "کیا اس سفر میں ایوب آغا بھی سلطان شاہ کے ساتھ طیارے پر موجود ہوگا؟"

"ان لوگوں نے اب تک جس برادرانہ جذبے کے ساتھ تعاون کیا ہے، اس کی روشنی میں ان سے ایسی باتیں نہیں پوچھی جا سکتیں۔ انہوں نے پورا اطمینان دلایا ہے کہ وہ مریض کو پوری حفاظت سے کراچی پہنچا دیں گے۔ ہمیں اس یقین دہانی کو قبول کرنا تھا یا پھر اس وقت تک انتظار کرنا تھا جب تک سلطان شاہ ان کے اپنے کسی طیارے میں سفر کرنے کے قابل نہ ہو جائے۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم ان کی تجویز پر اپنی رضامندی دے چکے ہو؟"

"یہ سب سفارتی سطح پر طے پایا ہے۔ میں کسی تحقیق میں نہیں تھا۔ فیصلہ ہو جانے کے بعد مجھے اطلاع دی گئی تھی تاکہ میں کراچی ایئرپورٹ پر سلطان شاہ کو حفاظتی تحویل میں لینے کے انتظامات کرلوں۔"

"پھر یہ ساری مغز زنی بے سود ہے۔" میں نے ہلکی سی ترشی سے کہا "اب ہم ہاتھ باندھ کر اس کی صحیح و سلامت واپسی کے لیے صرف دعا ہی کر سکتے ہیں۔"

"میں تمہارے اندیشوں سے متفق ہوں۔ میں نے یہی نکات اٹھائے تھے لیکن فیصلہ ہو چکا تھا۔ اب ہم کسی بدگمانی کے بغیر اچھے نتیجے کا انتظار کرنے پر مجبور ہیں۔" اس نے اپنا دفاع کرنے کی کوشش کی۔

"سلطان شاہ کی آزادی کے بعد ہمارے لیے طیارے والا قصہ ختم ہو چکا تھا مگر یہاں وہ مسئلہ ابھی تک زندہ ہے۔ ناگ اپنا کچلا ہوا پھن پوری قوت سے مار رہا ہے....."

"کچھ پتا نہیں چل رہا کہ ان سازشوں کے ڈانڈے کہاں کہاں سے ملے ہوئے ہیں۔" وہ میری بات کاٹ کر خود کلامی کے انداز میں بڑبڑایا "تمہارے بھیجے ہوئے کاغذات ڈی کوڈ ہوں تو معلوم ہو کہ ان کے کیا ارادے ہیں اور یہ سلسلہ کہاں جا کر ختم ہوگا۔"

اس کے ساتھ دوسری باتوں میں الجھ کر میں سبز فائل اور کیپ کو فراموش کر بیٹھا تھا۔ اس کے یاد دلانے پر میں نے چونک کر اسے بتایا "اس کا متن کھل چکا ہے۔ وہ پاکستان، ایران، افغانستان اور ان جیسے دوسرے ممالک کی بے رحمانہ سرکوبی کے لیے صدر اور سی آئی اے کے سربراہ کی طرف سے ڈیوڈ اسٹارز اور رکس کو دیے جانے والے لامحدود اختیارات کا پروانہ ہے۔ یہ چاروں قومیں بین الاقوامی مصلحتوں اور رائے عامہ کے

دباؤ کے تحت اختیار کی جانے والی ظاہری سرکاری پالیسیوں سے قطع نظر ہر وقت اور ہر مقام پر ان ممالک کو سرنگوں کرنے کا ہر خفیہ حربہ استعمال کریں گی اور ان کارروائیوں پر کسی کو جواب دہ نہیں ہوں گی۔ یہ بہت وحشت ناک دستاویز ہے۔ اسے حاصل کر کے ہم نے پورا معاہدہ سبوتاژ کر دیا ہے۔"

وہ بات میرے لیے بہت سیدھی اور واضح تھی مگر آسانی سے اول خان کے پلے نہیں پڑ سکتی تھی۔

صدر امریکا اس معاہدے کا کلیدی کردار تھا۔ اس نے جس آئین کی پاس داری کا حلف اٹھایا ہوا تھا، کیپ میں اسی نے تجاوز کرتے ہوئے تین طاقتوں کو مجرمانہ دہشت گردی کی کھلی چھوٹ دی تھی۔ وہ خود اپنے ملک کا مقتدر اعلیٰ اور عملی طور پر اپنی ہر خواہش کو عملی جامہ پہنانے کی قوت رکھتا تھا۔ اسے اپنے منصوبے بروئے کار لانے کے لیے جیسے کسی معاہدے کی سرے سے کوئی ضرورت نہیں تھی۔

کم و بیش یہی صورت امریکی سی آئی اے کی تھی۔ صدر کے بعد امریکا میں سی آئی اے کے ڈائریکٹر یا سربراہ کو دوسرا طاقت ور ترین فرد تصور کیا جاتا تھا۔ بعض حلقے اسے صدر سے زیادہ طاقت ور قرار دیتے تھے۔ دونوں ہی صورتوں میں سی آئی اے کو عالمی پیمانے پر اپنے تخریبی منصوبے پروان چڑھانے کے لیے کیپ یا کسی اور خصوصی معاہدے کی ضرورت نہیں تھی۔ وہ دنیا کے ہر خطے میں پیشہ ورانہ افرادی قوت سے مالا مال تھی اور اس کی جملہ سرگرمیوں کو موثر طور پر چلانے کے لیے بجٹ سے ہٹ کر بھی خطیر مالی ذرائع فراہم کیے جاتے تھے۔ یہ سی آئی اے کا اپنا کمال تھا کہ وہ منشیات اور ہتھیاروں کے غیر قانونی کاروبار میں ملوث بڑے بڑے عالمی گروہوں کو کچھ تحفظات وغیرہ فراہم کر کے مزید مالی وسائل پیدا کر لیتی تھی۔ یہ بے اندازہ رقوم جو کہیں بھی ریکارڈ پر نہیں لائی جاتی تھیں، سی آئی اے کی قوت اور من مانیوں کا اصل سرچشمہ تھیں۔

اس کے بعد کیپ کے صرف دو حلیف رہ جاتے تھے۔ رکس اٹکار پوسلڈ اور ڈیوڈ اسٹارز۔ راس الہیڈ کے قتل کے نتیجے میں ان دونوں کی سربراہی آرزک بتل نے سنبھالی ہوئی تھی۔ یوں کیپ نامی معاہدے کا فائدہ صرف اور صرف اسی کو حاصل تھا۔

معاہدے کا اصل مسودہ اس کے ہاتھ سے نکل چکا تھا۔ وہ دنیا بھر میں من مانی کارروائیاں کرنے کا اپنا اختیار کھو چکا تھا اور یوں وہ خوف ناک گٹھ جوڑ حیرت ناک خاموشی کے ساتھ ناکارہ ہو چکا تھا۔

میرے پاس زیادہ وقت نہیں تھا۔ بلیک ڈیڈز بھیجا ہوا نگراں یا محافظ باہر میرا انتظار کر رہا تھا۔ میں نے اپنے تجزیے کے رموز و نکات پورے اختصار کے ساتھ اول خان کو ذہن نشین کرائے اور پھر اسے معاہدے کے متن کو پڑھنے کا طریقہ کار بھی سمجھا دیا۔

کیپ کا تجزیہ اس تک پہنچ چکا تھا۔ ڈاک کے نظام کی موروثی خرابیوں کے باوجود اس معاہدے کی نقل جلد یا بدیر اس تک پہنچ جاتی اور وہ اسے لفظ بہ لفظ سمجھ لیتا۔ اس سے آگے کیا ہوتا تھا اور کن لوگوں کو اس نتیجے سے آگاہ کرنا تھا، یہ سب سوچنا اول خان کا کام تھا۔

میری ساری باتیں سمجھ لینے کے بعد اول خان نے پُرتشویش انداز میں ایک اہم نکتہ اٹھایا۔ "سیز فائل اس قدر اہم اور ہولناک ہے تو تم اب تک اسے کیوں لیے بیٹھے ہو؟"

"مجبوری ہے۔ جب تک آرزک بتل زندہ ہے، میرے لیے یہ فائل بہت اہم ہے۔"

"اسے جلا دو، کیس تلف کر دو۔ دشمن کو اتنا حقیر مت سمجھو۔ وہ کسی طرح تم سے یہ فائل واپس لینے میں کامیاب ہو گیا تو یہ معاہدہ پھر سے زندہ ہو جائے گا۔"

میں نے اس سے بحث نہیں کی۔ نرم لہجے میں وعدہ کیا کہ میں اس کے مشورے پر غور کروں گا۔ غزالہ اس وقت اول خان کی بیوی کے ساتھ شادی کی کسی تقریب میں گئی ہوئی تھی۔ میں نے اس کے لیے مختصر سا محبت بھرا پیغام دے کر فون بند کر دیا۔

واپسی پر میرا نگراں اس وقت تک اپنی جگہ پر کھڑا رہا جب تک میں اس کے سامنے سے نہیں گزر گیا۔ نگاہیں چار ہونے پر اس نے مسکرا کر مجھے آنکھ ماری تھی۔

میں نے کوئی جواب نہیں دیا۔ میرے آگے نکل جانے کے بعد وہ دوبارہ میرے پیچھے ہولیا۔

میں ہوٹل پہنچا تو ویرا ڈریم لینڈ کے لیے روانگی کی تیاری میں مصروف تھی۔

ٹک مووڈ لے کی کراچی سے روانگی کے بارے میں اول خان سے ملنے والی اطلاع کی اہمیت صرف اتنی تھی کہ اس سے بدری ناتھ کی نیک نیتی ثابت ہورہی تھی۔ اسے سی آئی اے سینٹر والوں سے جو کچھ معلوم ہورہا تھا، وہ کسی ردوبدل کے بغیر مجھے بتاتے چلا جارہا تھا۔

ایک طرف آئزک بیلی کے خلاف ہیلن رائے اور جینی نے ہماری بھرپور مدد کی تھی تو دوسرے محاذ پر بدری ناتھ نے انٹرویلی رینڈ کے پرزوں کی کھیپ کی تلاش میں اہم کردار ادا کیا تھا۔

سلطان شاہ کے بارے میں خبر سن کر ویرا بھی فطری انداز میں چونکی تھی "کیا ترکی والوں کے پاس ایسی ایک بھی ایئر ایمبولینس نہیں جس کے ذریعے کسی وی آئی پی مریض کو ملک سے باہر بھیجا جاسکے؟"

"تم بھول رہی ہو کہ ترکی امریکا کا ایک پرانا اتحادی اور حلیف ہے۔ انقرہ میں ان کا ایک قابل ذکر ایئربیس ہے۔ یہاں دنیا کی ساری سہولتیں میسر ہیں پھر انہیں مفت میں میسر آنے والی ان سہولتوں پر اپنا پیسہ بہانے کی کیا ضرورت ہے۔"

"ضرورت تو اب تمہارے سامنے ہے کہ سلطان شاہ....." اس نے احتجاج میں کچھ کہنا چاہا مگر میں نے نرمی سے اس کی بات کاٹ دی۔

"سلطان شاہ کے ساتھ ہماری طرح ان کی کوئی گہری جذباتی وابستگی نہیں ہے پھر بھی انہوں نے قبرص سے اسے انقرہ پہنچانے کی اجازت دی اور اس وقت سے اپنی ساری ذمہ داریاں نبھا رہے ہیں۔ سفر کے لیے اسے وی آئی پی سہولت مہیا کررہے ہیں۔ وہ ہمارے تحفظات سے بے خبر نہیں تھا۔ ہوسکتا ہے کہ کل ہمارے سارے خدشات بے بنیاد ثابت ہوں۔ ان کو پتا ہوتا کہ ان حالات میں سلطان شاہ کی نقل وحمل کی ضرورت پیش آئے گی تو انہوں نے فوراً ہی جدید ایئر ایمبولینس خرید لی ہوتی۔"

آخری فقرے میں نے ویرا کے اعتراض کا وزن ہلکا کرنے کے لیے مضحکہ اڑانے والے انداز میں ادا کیے تھے لیکن وہ حقیقت سے بہت قریب تھے۔

"ہرجائی پن تمہارے مزاج میں شامل ہے۔" وہ چڑچڑے لہجے میں بولی "اس وقت سلطان شاہ سے کسی ہمدردی کے اظہار کے بجائے ترکوں کی وکالت کررہے ہو۔ کاش جینی کو تمہاری فطرت کے اس پہلو سے واقفیت حاصل ہوگئی ہوتی!"

مجھے اس کی بے تکی بات پر ہنسی آگئی "یہاں جینی کا ذکر کہاں سے آگیا؟"

"وہ باز نہیں آرہی۔" ویرا نے زہریلے لہجے میں کہا۔ "تمہارے جانے کے بعد اس کا فون آیا تھا۔ باتوں باتوں میں بار بار تمہارے بارے میں کرید رہی تھی۔ میں نے کہہ دیا کہ تمہیں ہیضہ ہوگیا ہے اور تم کسی اچھے معالج کی تلاش میں نکلے ہوئے ہو۔"

"مجھے ہیضہ کرانے کی کیا ضرورت تھی۔" میں نے طنز سے کہا۔ "کہہ دیا ہوتا کہ کسی حادثے میں آنجہانی ہوگیا ہوں۔ ایک ہی بہانے میں ہمیشہ کے لیے قصہ پاک ہوجاتا۔"

"بس اب سلگ گئے ..... یہ بہانہ میں نے سوچ سمجھ کر کیا تھا۔ بعد میں تم اس کی کوئی کال ریسیو کر بیٹھتے تو مجھے شرمندگی ہوتی۔ میں اسے کیا بتاتی کہ تم دوبارہ کیسے زندہ ہوگئے۔ اب تم ڈائریا کی کمزوری کی وجہ سے اس سے ملنے سے صاف انکار کرسکتے ہو۔"

"ایسی باتوں میں تمہارا دماغ کسی مکار لومڑی کی طرح چلتا ہے۔ شاید تم اسحاق غنی سے زیادہ اس کے بارے میں سوچ سوچ کر کڑھتی رہتی ہو۔"

"مجھے کڑھنے کی کیا ضرورت ہے۔ تمہاری گردن ہر وقت میری دسترس میں رہتی ہے۔ ہم خواہ آپس میں لڑتے ہی رہتے ہوں، وہ ہماری رفاقت کا تصور کرکے جلتی بھنتی رہتی ہوگی۔"

"تمہاری نفسیات بہت پیچیدہ اور ناقابل فہم ہے۔ اب اپنا سنگھار جلد ختم کرلو۔ باہر ہی کہیں کچھ کھا پی کر ڈریم لینڈ کی طرف نکل جائیں گے۔"

"میں تیار ہوں۔" وہ فوراً اٹھ کھڑی ہوئی "باہر نگرانی کا کیا حال ہے؟"

"پرسلن میں ٹیکسی سروس فراہم کرنے والے سے میری ملاقات ہو چکی ہے۔ دوسرا ابھی کسی کونے کھانچے میں بیٹھا ہوا ہوگا۔"

"آج چارلی سے اس بات کا بھی فیصلہ ہو جائے گا کہ وہ ہمارا ہمدرد اور دوست ہی رہے۔ مربی یا سرپرست بننے کی کوشش نہ کرے۔" ویرا نے تخی سے کہا اور میرے ساتھ چل دی۔

نگرانی کرنے والا شناسا شخص ہماری جھلک دیکھتے ہی اٹھ کھڑا ہوا۔ مجھے یقین تھا کہ اس کا دوسرا ساتھی بھی حرکت میں آچکا ہوگا۔ اس بار میں نے اس پر کوئی دھیان نہیں دیا۔ ہوٹل سے باہر ایک ٹیکسی سے مسافر اتر رہے تھے۔ ٹیکسی خالی ہوتے ہی ہم اس میں سوار ہو گئے۔

"ٹائمز اسکوائر!" ٹیکسی حرکت میں آتے ہی ویرا نے ہدایت کی۔ "براڈوے پر کہیں پہنچا دو۔"

دن کے اجالے میں مین کی معروف شاہراہوں پر ٹریفک کا خاصا ہجوم رواں تھا۔ گاڑیوں کی بھیڑ بھاڑ کی وجہ سے ٹریفک کی رفتار کافی سست تھی لیکن بدنظمی مفقود تھی۔ بیشتر گاڑیاں قواعد کی پابندی کرتے ہوئے اپنی اپنی قطار میں چل رہی تھیں۔

کچھ ہی دیر بعد ٹیکسی نے ہمیں ٹائمز اسکوائر پر پہنچا دیا۔

ٹائمز اسکوائر مین ہٹن میں سیاحوں کے ایک پسندیدہ مرکز کے طور پر مشہور ہے۔ اس وقت بھی وہاں خاصی تعداد میں سیاح منڈلا رہے تھے اور پُرشوق نگاہوں سے لدی پھندی دکانوں اور شو ونڈوز کی سیر کر رہے تھے۔ ان میں امریکیوں کی بھی خاصی تعداد شامل تھی۔

نیویارک بلکہ مین ہٹن اور اس کے مضافاتی جزائر سیاحت کے لیے ایسی سحر انگیز شہرت رکھتے ہیں کہ امریکا کی دور دراز ریاستوں کے رہنے والے بھی اپنی سہولت کے مطابق شوق اور اہتمام سے پروگرام بنا کر اس دنیائے حیرت میں سال بھر آتے رہتے ہیں۔

ویرا مجھے ساتھ لے کر تیزی سے راستہ بناتی ہوئی کینٹکی فرائڈ چکن کے روشن اور صاف ستھرے ریستوران میں داخل ہوئی تو وہاں بیشتر میزیں بھری ہوئی تھیں اور ہر ٹل یا کیش مشین کے سامنے خریداروں کی قطاریں لگی ہوئی تھیں۔

"اوہ!" ویرا تشویش انداز میں بولی "دفاتر وغیرہ میں لنچ ٹائم ہونے کی وجہ سے اس وقت اچانک رش ہو گیا ہے۔ یہ زور دو بجے سے پہلے نہیں ٹوٹے گا۔"

"یہاں کے اشتہا انگیز ماحول میں داخل ہونے کے بعد اب میں کہیں اور نہیں جاؤں گا۔" میں نے فوراً ہی اعلان کر دیا۔ "یہ دوپہر کے ایف سی کے نام ہی رہے گی۔ ویسے بھی ہمارے پاس وقت کی کمی نہیں ہے۔"

ویرا ایک قطار کے آخری سرے پر کھڑی ہو گئی اور میں کسی خالی میز کی تلاش میں سرگرداں ہو گیا۔ بھانت بھانت کے دلکش چہروں اور خوش لباس جسموں کی بھیڑ میں میز کی تلاش کا تجربہ بہت خوشگوار ثابت ہوا۔ شیشے کی اونچی دیوار کے ساتھ ، دفتری میز پر میرا قبضہ ہونے تک ویرا بھی حیرت ناک تیزی کے ساتھ کھانے کی ٹرے اٹھائے، مجھے ڈھونڈتی ہوئی وہاں تک آ پہنچی۔

کھانے کے دوران باتیں کرتے ہوئے ہم دونوں کی نگاہیں اپنے شناسا تعاقب کنندہ کی تلاش میں سرگرداں رہیں لیکن وہ کے ایف سی میں نظر نہیں آیا۔

وہ سارا علاقہ ویرا کا دیکھا بھالا تھا۔ وہاں سے نکل کر کچھ دیر کی سرگشت کے بعد ہم تھیٹر ڈسٹرکٹ کی حدود میں داخل ہوئے تو اس تفریحی علاقے میں چیختے چنگھاڑتے ہوئے بڑے بڑے سائن بورڈز تماش بینوں کو دعوت دیتے ہوئے نظر آئے۔

گو نیون سائن بند تھے لیکن دن کے اجالے میں ساری تصویریں اور تحریریں بہت واضح تھیں جن میں سے بہت سی سنسر کیے جانے کے قابل تھیں۔

رات کو جلتی بجھتی ہوئی رنگا رنگ روشنیوں کے سیلاب میں وہاں بنے سنورے چہروں کا جو میلہ لگا ہوگا اس کا بس تصور ہی کیا جا سکتا تھا۔ دن کی چمکتی ہوئی روشنی میں ان تفریح کدوں پر ایک عجیب سی پھٹکار اور بے رونقی برستی نظر آ رہی تھی۔

ایسا نہیں تھا کہ اس وقت وہاں سناٹا تھا۔ شام کی

مخصوص تفریحات کے سوا سارے کاروبار زور وشور سے چل رہے تھے۔ رات کے خوف آور اور گناہ پرور اندھیروں سے گھبرانے والے بے شمار لوگ بھی وہاں موجود تھے مگر مین ہٹن کی نائٹ لائف کا ہوش ربا مرکز اس وقت اپنے جوبن پر نہیں تھا۔

ڈریم لینڈ نائٹ کلب تھا۔ رات کو کلب کے دلال گزرنے والوں کو شاید گھیر گھیر کر اندر پہنچاتے ہوں گے مگر اس وقت دروازے بند تھے۔ بس ایک چھوٹے سے دفتر کا دروازہ کھلا ہوا تھا۔

ہمارے اندر داخل ہونے سے پہلے ہی ہماری نگرانی کرنے والا اچانک کہیں سے نمودار ہوا اور ہم دونوں کو دھکیلتا ہوا دفتر میں داخل ہو گیا۔ میز کے پیچھے پڑی ہوئی کرسی میں پھنسا اور اونگھتا ہوا دیو پیکر سیاہ فام اس کی آہٹ پر چونک پڑا۔

"ہائے جونی!" اندر گھسنے والے نے بے تکلفی سے سیاہ فام کو مخاطب کیا "سورج غروب ہونے تک تم بے فکری سے کرسی توڑتے رہو۔ میں چارلی کے دو مہمانوں کو اندر لے جا رہا ہوں۔"

اس وقت تک ہم دونوں بھی اندر پہنچ چکے تھے۔ سیاہ فام نے اپنی سرخ اور متورم آنکھوں سے باری باری ہم دونوں کی طرف دیکھا اور ایک مرتبہ پھر پورے انہماک سے اونگھنے میں مصروف ہو گیا۔ اس کی بے نیازی دیکھ کر میں حیران رہ گیا۔ اگر بلیک ڈیڈ واقعی اندر موجود تھا تو وہاں حفاظت کا سرے سے کوئی بندوبست نہیں تھا۔ سیاہ فام کی بے خبری میں پوری فوج مارچ کرتی ہوئی اندر پہنچ سکتی تھی۔

"ابھی تک میں تمہارے پیچھے تھا۔ اب تم میرے پیچھے چلے آؤ۔" سفید فام یہ کہتا ہوا دفتر کے اندرونی دروازے سے دوسری طرف نکل گیا۔

دفتر سے آگے ایک طویل اور قدرے کشادہ راہداری کسی سرنگ کی طرح پھیلی ہوئی تھی۔ اس راہداری کی چھت دس فٹ سے زیادہ نہیں تھی۔ دن میں بھی وہ راہداری اتنی تاریک تھی کہ وہاں جا بجا دیوار گیر بلب روشن تھے۔

شاید وہ راہداری ڈریم لینڈ کے ہال کے متوازی اسٹیج کے عقبی حصے تک چلی گئی تھی۔ وہ راستہ طے کرنے کے بعد ہم اپنے نگراں کی رہنمائی میں ایک مرصع دروازے سے گزرے تو اسٹیج کے پیچھے ڈریسنگ روم میں بلیک ڈیڈ دو نوجوان لڑکیوں کے ساتھ ایک صوفے میں دھنسا جن پی رہا تھا۔

ہمیں لانے والا فوراً ہی واپس چلا گیا۔ کم لباسی کا شکار دونوں لڑکیوں کی سرگوشیوں میں بریک لگ گیا اور وہ بلیک ڈیڈ سے فوراً الگ ہو گئیں۔

"گٹ اپ۔" بلیک ڈیڈ نے ایک لڑکی کی کمر پر ہاتھ مار کر اپنی مخصوص آواز میں کہا "جا کر آرام کرو۔ مجھے کچھ اہم کام نمٹانے ہیں۔"

دونوں لڑکیاں مشینی انداز میں صوفے پر سے اٹھیں اور تیزی کے ساتھ اس مستطیل ہال کے دوسرے سرے پر بنے ہوئے دروازے کی طرف بڑھتی چلی گئیں۔

"بیٹھو!" بلیک ڈیڈ نے اپنے سامنے پڑے ہوئے خالی صوفوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے پیش کش کی۔ درمیان میں پڑی ہوئی میز پر بلیک ڈیڈ کی شراب نوشی کے لوازمات کے ساتھ تین فون بھی رکھے ہوئے تھے جن کے تار میز سے نیچے فرشی قالین کے نیچے غائب ہو گئے تھے۔

"تمہاری بے پروائی اور بے نیازی کا یہی عالم رہا تو تمہارے پرستار بہت جلد تمہارا ماتم کرنے پر مجبور ہو جائیں گے۔" ویرا نے صوفے پر بیٹھتے ہوئے بے خوفی سے بلیک ڈیڈ سے بات کی ابتدا کی تو میرا دل اچھل کر حلق میں آ گیا۔ ویرا کی بے تکلفی گستاخی کی حدود کو چھو رہی تھی۔

"تم آج بھی پہلے کی طرح بے وقوف ہو۔ تمہاری اس احمقانہ ہمدردی کا سبب کیا ہے؟" اس نے بوتل ہم دونوں کی طرف سرکاتے ہوئے تیکھے لہجے میں پوچھا۔

"بیرونی دفتر میں موجود اکلوتا کالا یوں اونگھ رہا ہے جیسے اسے اسی کام کی تنخواہ ملتی ہو۔" ویرا نے میز پر لڑکیوں کے خالی کیے ہوئے گلاس سنبھالتے ہوئے جواب دیا "اس وقت شاید تم اکیلے ہی ان دونوں لڑکیوں کو کچھ سمجھا رہے تھے۔"

"بے بی!" بلیک ڈیڈ اس بار کسی کٹکھنے کتے کی طرح غرایا۔ "اس وہم میں نہ رہنا۔ اب میرے آدمی پوشیدہ رہتے ہیں۔ تم نے ذرا بھی تیور بدلے تو پوری ڈسٹرکٹ بارود کی بو سے بھر جائے گی۔ ہال میں میرے مسلح آدمی پوری طرح ہوشیار ہیں۔"

"اپنے مسائل کو تم خود بہتر سمجھتے ہو۔" میں نے مداخلت کرتے ہوئے کہا۔ "ہمیں اس پر رائے زنی کرنے کا کوئی حق نہیں ہے۔ یہ بتاؤ کہ ہمیں یہاں کیوں بلایا گیا ہے؟"

اس دوران میں ویرا نے چھوٹے گلاس کو ٹانک واٹر سے کھنگال کر رسے میں خالی کیا اور بلیک ڈیڈ پر توجہ دیے بغیر گلاس بنانے میں مصروف ہوگئی۔

"یہ لڑکی آج بھی اس حقیقت پر یقین نہیں کر سکی کہ جمی لائبڈ مارا جا چکا ہے۔" بلیک ڈیڈ نے اپنے گلاس دونوں ہتھیلیوں میں گھماتے ہوئے کہا "اب اسے بیچ نوائی کے ساتھ اپنے طور پر زندہ رہنے کا قرینہ سیکھ لینا چاہیے۔ وہ دن ہوا ہوئے جب جمی کی وجہ سے ہر شخص اس کا احترام کرتا تھا۔ اس کے لیے ہر شخص بلیک ڈیڈ ثابت نہیں ہوگا۔"

"میں تمہارے مسائل پر رائے نہیں دے سکی تو تم بھی مجھے میرے حال پر چھوڑ دو۔ مجھے زندگی بھر سرنگوں رکھنے کے لیے یہی ایک احسان کافی ہے کہ میرا سراغ لگانے کے باوجود تم نے مخبری کر کے انعام حاصل کرنے کی کوشش نہیں کی۔ امریکا میں تو لوگ شاید اتنے بڑے انعام کے لالچ میں اپنی ماؤں کو بھی بیچ ڈالیں۔ ہر شخص ڈالروں کے پیچھے دیوانہ بنا ہوا ہے۔"

بلیک ڈیڈ نے چند ثانیوں کے لیے خاموش رہ کر اپنے گلاس سے ایک بڑا گھونٹ لیا۔ ہم دونوں نے بھی اپنے اپنے گلاسوں سے پہلا گھونٹ لیا پھر مزید توقف کے بعد وہ بولا "ہارلم کے فسادات کی آگ اب ٹھنڈی پڑ رہی ہے مگر اس نے میری ساکھ کو نقصان پہنچایا ہے۔ میں اس کی بحالی کی کوشش کر رہا ہوں۔ شاید اس بارے میں تم میری مدد کر سکتے ہو۔"

"یہ خیال تمہیں کیسے آگیا؟" ویرا کی تلخ کلامی کے ردعمل سے محفوظ رہنے کے لیے اس سے مذاکرات کی ذمے داری میں نے سنبھال لی۔

"کل تک مجھے صرف شبہ تھا۔ آج اسے جے ولسن کی گمشدگی کی تفصیلات معلوم ہونے کے بعد مجھے یقین ہو گیا ہے کہ تم آرتھر نیل کی راہ پر لگ چکے ہو۔ اسے جے ولسن انٹرنیشنل اٹامک انرجی کمیشن میں انسپکٹرز کے عہدے کا سنجر پنٹیشن تھا۔ اسے تم نے کہاں رکھا ہوا ہے؟"

"افسوس کہ امریکا میں ہم کسی کو چھپا رکھنے کی پوزیشن میں نہیں ہیں۔ ایسی ناگزیر ضرورتوں کے لیے ویرا نے تم سے رجوع کیا تھا مگر تم نے اسے صاف جواب دے دیا۔"

"اس کا مطلب ہے کہ تم نے اسے مار دیا لیکن کیوں؟" اس نے میری آنکھوں میں دیکھتے ہوئے پوچھا۔

میں سر ہلا کر رہ گیا۔ ویرا نے چیخ کر پوچھا "تم تفتیش کر رہے ہو؟"

"میں پولیس اور سرکاری عہدے داروں سے بھی چھیڑ چھاڑ نہیں کرتا۔ مجھے معلوم ہونا چاہیے کہ میرے متوقع حلیفوں نے ایسا انتہائی قدم کیوں اٹھایا۔" اس نے اشتعال میں آئے بغیر وضاحت کی۔

"وہ اپنے عہدے کی آڑ میں کوئی گڑبڑ کرنے پرنسٹن آیا تھا ہم پہنچے تو وہ اپنا کام کر چکا تھا۔ ہم نے اسے اغوا کر لیا۔ اس نے زبان کھولنے سے انکار کیا اور ہم کو اپنے تحفظ کے لیے اسے ٹھکانے لگانا پڑ گیا۔" میں نے بہت نپے تلے انداز میں وہ واقعہ چند فقروں میں سمیٹ دیا۔

"سرکاری ذرائع سخت راز داری سے کام لے رہے ہیں۔ وفاقی ایجنسیاں حرکت میں آئی ہوئی ہیں۔ میرے آدمی نے پرنسٹن سے جو معلومات حاصل کی ہیں، وہ معنی خیز ہیں۔ پرسوں ٹرکس والوں کی ایک گاڑی نے خلاف معمول تین کریٹ وہاں کے گودام میں پہنچائے۔ پرسوں ہی کسی مس راتھ نیل نے اس کے برابر والا گودام کرائے پر لیا اور کل ولسن غائب ہو گیا۔ وہ پیٹیاں کراچی بھیجی جا رہی ہیں۔"

"ہمارا خیال ہے کہ ایک پاکستانی ایٹمی بجلی گھر کے لیے بھیجے جانے والے ان پرزوں میں ولسن نے کوئی

تخریب کاری کی ہے ورنہ ڈکس والے وہ پٹیاں پرشین نہ پہنچاتے۔"

"تم یہاں پاکستان کی سیکریٹ سروس کے لیے کام کر رہے ہو؟" اس کی آواز گمبھیر ہوگئی۔

"ویرا یہاں آرتھر کی نیل سے اپنے باپ کا انتقام لینے آئی ہے۔ ہم اسی کے پیچھے لگے ہوئے ہیں۔ اس چکر میں پاکستان کیا، روس کو بھی کوئی فائدہ پہنچ سکتا ہے، کیوبا کے مفادات کو فائدہ پہنچ سکتا ہے۔ اس کا یہ مطلب نہیں ہوگا کہ ہم ان ملکوں کی ایجنسیوں کے لیے کام کر رہے ہیں۔"

"تمہاری دلیل قابل فہم ہے۔ کیا میں اس پر اعتبار کرلوں؟" بلیک ڈیڈ نے پوچھا۔

"نہ کرو!" ویرا بول پڑی "اور ہمیں واپس جانے کی اجازت دے دو۔"

"جانا چاہتی ہو تو ضرور چلی جاؤ۔ میں تمہیں نہیں روکوں گا۔" اس نے بے رخی سے کہا۔

"او وہ تم سی آئی اے کو میری یہاں موجودگی سے باخبر کردو گے؟"

"میں کمینہ نہیں ہوں کہ اپنے قول سے پھر جاؤں۔ انجانی مجبوری پر میں لعنت بھیج چکا ہوں۔ اپنے تھوکے ہوئے کو مر کر بھی نہیں چاٹوں گا۔ یہ دھیان دو کہ اب تک ایف بی آئی والوں نے مس روتھ نیل کی تلاش شروع کر دی ہوگی۔ اس علاقے کے کئی افراد اسے شناخت کرسکتے ہیں۔"

"سیدھی طرح نہیں تو تم گھما کر ناک پکڑنے کی کوشش کرو گے۔ بات ایک ہی ہے۔" ویرا بولی۔

میں نے ابتدا ہی سے بھانپ لیا تھا کہ اس وقت بھی بلیک ڈیڈ کے تیور دوستانہ نہیں تھے۔ ویرا کے طرز گفتگو سے چڑ کر اس نے مس روتھ نیل کا حوالہ دیا تھا۔ میں نے دوبارہ دخل اندازی کرتے ہوئے کہا "ابھی تک تم مختلف سوالات کرتے رہے ہو۔ تم نے یہ نہیں بتایا کہ ہم سے کیا چاہتے ہو؟"

"ایک بات کان کھول کر سن لو۔ میں اپنے فائدے کے لیے ایک حد تک ڈھیل دے سکتا ہوں۔ میں اپنی تکمیل آرتھر کی نیل کے ہاتھ میں نہیں دے سکتا تم دونوں کس گنتی میں ہو۔"

اس کی وہ کڑوی بات بھی میں پی گیا "یہ بتاؤ کر چاہتے کیا ہو؟"

"آرتھر کی نیل کا خاتمہ۔ اس سمت میں میرا کام آگے بڑھ رہا ہے۔ اس کے دو قیدی میرے قبضے میں ہیں۔ تم میرا ساتھ دو۔ میں ہر طرح تمہارا ساتھ دوں گا۔" یہ کہتے ہوئے اس نے ایک جھٹکے سے اپنی جگہ چھوڑ دی "میرے ساتھ آؤ۔ میں تمہیں دکھاتا ہوں۔"

وہ ہمیں ساتھ لے کر اسی مستطیل ہال سے ملحق ایک خواب گاہ میں داخل ہوا جہاں مسہری پر چادروں کے نیچے دو نسوانی ہیولے خوابیدہ تھے مجھے سب سے پہلے ان دو لڑکیوں کا خیال آیا جو ہماری آمد کے وقت بلیک ڈیڈ کے ساتھ مے نوشی کررہی تھیں لیکن وہ ہال کے آخری دروازے سے باہر گئی تھیں وہ خواب گاہ اس دروازے سے بہت پہلے واقع تھی۔ وہ دونوں لڑکیاں ہماری نظروں میں آئے بغیر اس کمرے میں نہیں پہنچ سکتی تھیں۔

بلیک ڈیڈ نے درمیان میں سے دونوں چادروں کے کونے پکڑ کر ایک جھٹکا دیا۔ وہ چہرہ سامنے آتے ہی میں بھونچکا رہ گیا۔ مسہری پر جینی ایک اور نوجوان امریکی لڑکی کے ساتھ بے ہوش پڑی ہوئی تھی۔

اس وقت بلیک ڈیڈ کی انا بھڑکی ہوئی تھی۔ اس نے ہم دونوں کے دخل پر دھیان دیے بغیر کہا "ان دونوں کو تھوڑی دیر پہلے اٹھا کر یہاں پہنچایا گیا ہے۔ ان میں سے ایک لڑکی ہارلم کے فسادات کے بارے میں پہلے سے باخبر تھی اور اب پاگل ہو چکی ہے۔ دوسری دفتر میں آرتھر کی نیل کے بعد سب سے بڑے مرتبے پر فائز ہے۔ ان سے ہم بہت کچھ معلوم کرسکیں گے۔"

"ایک پاگل لڑکی تمہیں کیا بتا سکے گی؟" میں نے ترحم آمیز آواز میں کہا۔

"شاید کسی ماہر نفسیات کی کوششوں سے کچھ معلوم ہو جائے ورنہ تین دن بعد اسے دماغی امراض کے اسپتال میں واپس بھجوا دیا جائے گا۔"

ہیلن رائے کو گھریلو اور مشفقانہ ماحول فراہم کرنے

کے وعدے پر بلیک ڈیڈ کے کسی ہمدرد جوڑے نے ہسپتال سے اپنی تحویل میں لیا تھا۔ لی برناڈ کو تھوڑی دیر قبل ہی کے دفتر میں رجکس کے دفتر کی عمارت سے نکلتے ہوئے اغوا کیا گیا تھا۔

ہیلن رابرٹ کو ہم دونوں نے پہلی بار دیکھا تھا، جتنی ہمارے لیے اجنبی نہ تھی۔ یہ اس کی خوش قسمتی تھی کہ اس کے اغوا کے ڈیڑھ دو گھنٹے بعد ہی ہم وہاں موجود تھے۔ اگر ان لوگوں کو اس کے ہوش میں آنے کے بعد تشدد کرنے کا موقع مل جاتا تو وہ اس نرم و نازک سی لڑکی کا حلیہ بگاڑ کر رکھ دیتے۔ پتا نہیں تشدد کے نتیجے میں وہ ان کے سامنے کیا کچھ اگل بیٹھتی۔

"میرا مشورہ ہے کہ دونوں لڑکیوں کے ہوش میں آنے سے پہلے انہیں رہا کردو۔ آرنک بیل کے گرد گھیرا تنگ ہو چکا ہے۔ وہ کسی وقت بھی مارا جائے گا۔"

"تم اس کے کن کن ٹھکانوں سے واقف ہو؟" بلیک ڈیڈ نے واپس لوٹتے ہوئے پوچھا۔

"رجکس......!" میرے منہ سے پہلا لفظ ادا ہوتے ہی اس نے میری بات کاٹ دی۔

"وہ میں بھی جانتا ہوں۔ وہاں اس کی مرضی کے بغیر چڑیا کا بچہ بھی پر نہیں مار سکتا۔"

"وہ ہر وقت ہماری دسترس میں ہے۔ تم چاہو تو میں اس سے اسی وقت بات کرسکتا ہوں۔" میں نے محض جینی کی رہائی کے خیال سے اسے وہ پیش کش کر ڈالی۔

"اگر تمہاری اور اس کی باتیں حوصلہ افزا ثابت ہوئیں تو یہ میرا وعدہ ہے کہ اسی وقت دونوں لڑکیوں کو واپس بھیج دیا جائے گا...... شاید تمہیں بھرے بھرے بدن والی لی برناڈ پر زیادہ ترس آ رہا ہے۔"

"ویرا کی موجودگی میں، میں کسی خوب رو لڑکی پر ترس نہیں کھا سکتا۔" میں نے پہلی بار بلیک ڈیڈ سے مذاق کے لہجے میں بات کی "میری ساری ہمدردیاں پاگل لڑکی کے لئے ہیں۔"

بلیک ڈیڈ کا تبصرہ سنتے ہی ویرا نے میرے پہلو میں کہنی مار کر مجھے یہ جتانے کی کوشش کی تھی کہ اس جیسے بے خبر شخص نے بھی جینی کی ذات میں میری دلچسپی بھانپ لی تھی۔

میرے جواب پر بلیک ڈیڈ درندگی سے ہنسا اور بولا "میں نے سنا تھا کہ تم دونوں نے بس شادی ہی نہیں کی ورنہ تمہاری دوستی بہت گہری ہے۔"

"بلیک ڈیڈ، پلیز!" ویرا نے احتجاج کیا "یہ ہمارے ذاتی معاملات ہیں۔"

"سوری بے بی!" اس نے دونوں ہاتھ پھیلا کر سر کو قدرے خم دیتے ہوئے کہا "شادی میں نے بھی نہیں کی۔ اس جھنجھٹ میں پڑ کر آدمی بزدل اور مصلحت پسند ہو جاتا ہے۔"

موڈ سنبھالتے ہی بلیک ڈیڈ نے ایک انسٹرومنٹ کا ریسیور اٹھا کر نمبر ڈائل کیے بغیر کسی کو اسپیکر فون لانے کی ہدایت کی۔ چند منٹ میں ہی دو افراد میز پر ایک اسپیکر فون کا اضافہ کر چکے تھے۔

"اب آرنک بیل سے بات کرو۔" اس نے بے اختیاری سے مطالبہ کیا۔

میں نے رسٹ واچ پر نگاہ ڈالی۔ اس وقت چار بجنے میں پچیس منٹ باقی تھے جب کہ میں نے آرنک بیل کو فون کے لئے چار بجے کا وقت دیا تھا۔

"تمہیں کیسے پتا چلے گا کہ میں واقعی اسی سے بات کر رہا ہوں؟" میں نے پوچھا۔

"تم فکر نہ کرو۔ میں اسے اور اس کی آواز کو اچھی طرح پہچانتا ہوں۔"

میں نے اسپیکر فون آن کر کے آرنک بیل کا نمبر ملایا تو پہلی گھنٹی پر ہی اس کی اضطراری آواز سنائی دی۔

"میں نے تمہیں یہ بتانے کے لیے فون کیا ہے کہ میں کہیں الجھ گیا ہوں۔ چار بجے تم سے رابطہ نہیں کرسکوں گا۔" میں نے فوری طور پر ایک بہانہ بناتے ہوئے کہا۔

"اوہ ڈیئی! تم کیوں میرے صبر کا امتحان لے رہے ہو؟" اس کی آواز میں مایوسی اُمڈ آئی "سیز فائل کے بغیر میرا ایک ایک لمحہ ذہنی کرب کے عالم میں گزر رہا ہے۔ تم اس کے بارے میں کوئی فیصلہ کیوں نہیں کر لیتے۔ میں تمہیں کھلا آفر دے چکا ہوں۔"

"کیا تم اس نوجوان لڑکی کے کرب کا اندازہ لگا سکتے ہو جسے تم نے حق گوئی کی پاداش میں پاگل کر دیا تھا؟"

میں نے بلیک ڈیڈ کو سنانے کے لیے طنز سے پوچھا۔
"جو ہونا تھا وہ ہو گیا۔ وہ چٹیل سے لکھی ہوئی کوئی تحریر نہیں تھی جسے آسانی سے مٹایا جا سکتا۔ اس نے میری ملازمت کو لات ماری تھی۔ اسے بھول جاؤ۔ آج لنچ کے بعد سے ایک اور اہم لڑکی مفرور ہے۔ تم کو میری مشکلات کا اندازہ......"

وہ اپنے گناہوں کے وبال میں مبتلا ہو کر بلبلا رہا تھا۔ بلیک ڈیڈ حیرت سے وہ باتیں سن رہا تھا۔ میرے لیے وہ افادہ بے سود تھا۔ میں نے قطع کلامی کرتے ہوئے کہا "تم اپنے دفتر میں موجود رہو۔ میں زیادہ سے زیادہ پانچ بجے تک تم سے بات کرنے کی کوشش کروں گا۔"

وہ پہلا موقع تھا کہ میں نے پی ایس ڈی کے بغیر اس سے بے خوف و خطر ہو کر بات کی تھی۔ وہ بار بار کی آزمائش کے بعد ایسا خائف ہو چکا تھا کہ اس وقت میری کال کا سراغ لگانے کے بارے میں سوچ بھی نہ سکا ہوگا۔ مجھے خیال آیا کہ میں نے بلیک ڈیڈ کو ٹالنے کا ایک موقع گنوا دیا تھا۔ اگر میں اسے نمبر ٹریس ہونے کا خوف دلاتا تو شاید وہ مجھے آرزک بٹل سے بات کرنے پر مجبور نہ کرتا۔

"تم نے تو اسے چکر میں ڈالا ہوا ہے۔" فون بند ہوتے ہی بلیک ڈیڈ بولا "یہ سبز فائل کیا بلا ہے جس کے لیے وہ یوں مرا جا رہا ہے۔"

"میری نظر میں وہ ایک مہمل سی فائل تھی جس میں ناقابل فہم الفاظ میں ٹائپ کیے ہوئے چند اوراق تھے۔" میں نے بلیک ڈیڈ کے عزائم کی روک تھام کرتے ہوئے کہا۔

"وہ فائل تمہارے ہاتھ کیسے لگی اور اب کہاں ہے؟" بلیک ڈیڈ نے پوچھا۔

"اس کے دفتر کی تلاشی میں ہاتھ لگی تھی۔ میں نے بے مصرف سمجھ کر اسے تلف کر دیا۔"

"یہ تم نے سنگین غلطی کی۔ وہ یقیناً کوئی خفیہ معاہدہ ہوگا۔" اس نے پچھتاوا ظاہر کیا "اس کے دفتر تک تمہاری رسائی کیسے ہو گئی؟" میرا ہر جواب اس کی حیرانی میں اضافہ کر رہا تھا۔

"ہم یہ لمبی کہانیاں لے بیٹھے تو رات ہو جائے گی۔ یہ بتاؤ کہ اب کیا ارادہ ہے؟" میرا آزمائشی مذاکرات کے بعد میں رفتہ رفتہ اس کی برابری کی سطح پر آ گیا تھا۔

"مجھے ذرا بھی اندازہ ہوتا کہ تم نے اس پر اتنا مضبوط ہاتھ ڈالا ہوا ہے تو میں کچھ اور ہی کرتا۔ اب بھی کچھ نہیں بگڑا۔ تم نے اس سے دوبارہ بات کرنے کا وعدہ کیا ہے۔ فائل دینے کے بہانے اسے کہیں بلاؤ۔ میں اسے آج ہی ٹھکانے لگا دوں گا۔"

"لڑکیوں کو کب تک رہا کرنے کا ارادہ ہے؟" میں نے دھیرے سے سوال کیا۔

"اوہ! اب وہ بے کار ہیں۔ انہیں اسی وقت واپس بھیج دیا جائے گا۔" یہ کہتے ہوئے اس نے اپنی ہاٹ لائن کا ریسیور اٹھایا اور کسی کو لڑکیوں کے بارے میں ہدایات دینے لگا۔

وہ ہمارے ساتھ آرزک بٹل کے خلاف منصوبہ بندی میں مصروف تھا کہ چار تنومند امریکی دو اسٹریچوں کے ساتھ ہال میں آئے اور چند منٹ بعد ہی دونوں بے ہوش لڑکیوں سمیت ہال سے دور افتادہ راستے سے باہر چلے گئے۔

سب کچھ طے ہو جانے کے بعد بلیک ڈیڈ کے ایما پر دوسرا فون کرنے سے پہلے میں نے اسے یاد دلایا "وہ میرے جنگل میں ضرور پھنسا ہوا ہے مگر بہت عیار اور میرے خون کا پیاسا ہے۔ اس نے ڈریم لینڈ کا فون نمبر ٹریس کر لیا تو بلاتوقف یہاں دھاوا بول دے گا۔"

"وہ یہاں تک نہیں پہنچ سکتا۔ میرے استعمال کے لیے یہاں دو نان ڈائرکٹری نمبر ہیں۔ ان کے بارے میں اسے ایکسچینج سے کچھ معلوم نہیں ہو سکتا۔"

وہ خود قانون شکن اور جرائم پیشہ تھا مگر اپنے نظام کی بنیادوں پر اس کا اعتماد قابل رشک تھا۔ یہی بات آرزک بٹل بھی مجھ سے کہہ چکا تھا۔ حیران کن بات یہ تھی کہ زندگی کے تمام شعبوں میں ایسے سخت اور منصفانہ قوانین رائج ہوتے ہوئے بھی امریکا میں جرائم خوب پھل پھول رہے تھے۔

"تم لوگوں کو مڈ ٹاؤن ٹنل سے گزر کر ٹھیک پانچ بجے ایکسپریس وے پر ہونا چاہیے۔ نیوٹن کریک کی فائی

تاخ سے لڑ کر تمھیں میرا انتظار کرنا ہوگا۔" دوسری بار رابطہ ہوتے ہی میں نے تحکمانہ لہجے میں آنزک جبل کو ہدایات جاری کر دیں۔

"مسٹر نیز اس فائل کی کیا قیمت مقرر کی ہے؟" فائل کی واپسی کی امید پیدا ہوتے ہی اس کی آواز ہیجان آمیز ہوگئی۔

"قیمت کا تعین تم خود کرو گے۔ مجھے بڑے نوٹوں کی صورت میں نقد رقم درکار ہوگی۔"

"مہلت بہت کم ہے مگر میں بندوبست کر لوں گا۔ اس بات کی کیا ضمانت ہے کہ میرے ساتھ دھوکا نہیں ہوگا۔" میری غیر متوقع آمادگی نے اسے وسوسوں میں مبتلا کر دیا تھا۔

میں نے بلیک ڈیڈ کو آنکھ مار کر بے رحمی سے کہا "میں کوئی ضمانت نہیں دے سکتا۔ تمھیں یہ خطرہ مول لینا ہوگا۔ تم جانتے ہو کہ میرے پاس متبادل خریدار بھی موجود ہے۔"

"ٹھیک ہے۔ میں یہ خطرہ مول لوں گا۔ تمھیں میری طرف سے کوئی خطرہ تو نہیں ہے؟"

"بس یہ جان لو کہ میرا بال بھی بیکا ہوا تو میرے ہمدرد اس فائل کی نقول اصل کہانی کے ساتھ ہر طرف پھیلا دیں گے۔ مجھے تمہاری کسی ضمانت کے بغیر پورا تحفظ حاصل ہے۔"

"تم سے جیتنا آسان کام نہیں ہے۔ سب کچھ تمہاری مرضی کے مطابق ہوگا۔"

"مقررہ مقام پر تم کار سے اتر کر خالی ہاتھ میرا انتظار کرو گے۔" میں نے آخری ہدایت دے کر فون بند کر دیا اور بلیک ڈیڈ نے فوراً ہی داہنا ہاتھ میری طرف بڑھا دیا۔

کوئنز نیو یارک کی وہی بورو تھی جہاں جینی مقیم تھی۔ اس علاقے میں بلیک ڈیڈ کے ہاتھوں جینی کے باس کا شکار ایک انوکھا تجربہ ثابت ہوسکتا تھا۔

فوری طور پر روانگی کی تیاریاں شروع ہوگئیں۔ پانچ بجے کے بعد ڈریم لینڈ کے عملے اور فن کاروں کی آمد کا سلسلہ شروع ہو جاتا تھا۔ ہم لوگ ساڑھے چار بجے ہال کے دور افتادہ دروازے سے باہر نکلے تو وہاں کشادہ زینے موجود تھے۔ شاید ہال اور اسٹیج کے عقب میں واقع ڈریسنگ روم پر دفاتر یا عیاشی کے مراکز قائم تھے۔ بلیک ڈیڈ ہمیں لے کر نیچے اترتا چلا گیا۔

وہ ایک کشادہ اور زیر زمین گیراج تھا جہاں متعدد گاڑیاں موجود تھیں اور ان کے درمیان جا بجا مستعد اور مشتبہ افراد ٹہلتے نظر آرہے تھے جن کا تعلق بلیک ڈیڈ کے محافظوں سے ہوسکتا تھا۔

گیراج کے اگلے حصے میں بلیک ڈیڈ کی مہم کے لیے تاریک شیشوں والی ایک چمکتی ہوئی سیاہ بیوک موجود تھی۔ میں پچھلی سیٹ پر بلیک ڈیڈ اور ویرا کے درمیان بیٹھ گیا۔ نجیم گن مین نے ڈرائیور کے برابر والی سیٹ سنبھالی اور گاڑی ڈھلتی ہوئی سطح زمین پر آگئی۔

گن مین نے اس اثنا میں اپنے پائیدان سے ایک خودکار رائفل اٹھا کر بلیک ڈیڈ کے حوالے کر دی تھی۔ رائفل کی نال پر سائلنسر بھی چڑھا ہوا تھا۔ اس نے اپنے مانوس ہتھیار پر ایک سرسری نظر ڈال کر اسے نیچے رکھ دیا۔

بیوک کے طاقت ور انجن کے لیے مین ہٹن کے ٹریفک کی رکاوٹیں ایک آزمائش سے کم نہیں تھیں پھر بھی چھیالیسویں اسٹریٹ سے کوئنز مڈ ٹاؤن ٹنل تک کا فاصلہ کافی سرعت سے طے ہوگیا۔

ٹریفک کی روشن علامات اور اشاروں سے جگمگاتی ہوئی زیر آب سرنگ سے گزرتے ہوئے بلیک ڈیڈ نے ڈرائیور کو ہدایت کی کہ وہ براہ راست ایکسپریس وے پر جانے کے بجائے کوئنز کے رہائشی علاقے میں اتر جائے۔ اس طرح وہ شاید چند فاضل منٹ گزارنا چاہ رہا تھا۔

ڈرائیور نے موقع پاتے ہی اپنی لین تبدیل کر لی اور سرنگ عبور کرنے کے بعد ہم جیکسن ایونیو میں داخل ہوگئے جو کوئنز کے خوب صورت اور صاف ستھرے رہائشی علاقوں سے گزرتی ہے۔

اس دوران میں بلیک ڈیڈ بار بار اپنی رسٹ واچ پر نظر ڈالتا رہا۔ ٹھیک پانچ بجے اس نے ڈرائیور کو ایکسپریس وے پر جانے کی ہدایت کی اور بے آواز رائفل کو اٹھا کر گود میں رکھ لیا۔

پاکستان اور انگلینڈ کے برعکس امریکا میں سارا ٹریفک دائیں ہاتھ پر چلتا ہے اور گاڑیوں کو... بائیں جانب سے اوورٹیک کیا جاتا ہے۔ اس نکتے کو مدنظر رکھتے ہوئے بلیک ڈیڈ نے سفر کی ابتدا میں ہی ڈرائیور کے پیچھے والی نشست سنبھالی تھی۔ ادھر والی کھڑکی سے وہ آسانی سے آرک بنل کو نشانہ بنا سکتا تھا۔ مجھے دیکھنا تھا کہ وہ چلتی ہوئی گاڑی میں سے کس حد تک نشانہ لے سکتا تھا۔

ایکسپریس وے پر اس وقت ٹریفک زیادہ نہیں تھا۔ دفاتر وغیرہ سے چھٹی کے بعد مین ٹاؤن سے اس طرف آنے والا ریلا اس وقت تک شروع نہیں ہوا تھا۔ ڈرائیور نے اپنے مالک کی مرضی کا اندازہ لگا لیا تھا۔ وہ کسی عجلت کا مظاہرہ کیے بغیر دھیمی رفتار سے گاڑی چلاتا رہا۔

نیوٹن کریک کی شاخ کے آثار نظر آتے ہی بلیک ڈیڈ نے اپنی کھڑکی کا شیشہ نیچے کر دیا، سر گھما کر پیچھے والی سڑک کا جائزہ لیا، رائفل کی نال کا سرا کھڑکی پر ٹکایا اور پہلو بدل کر اپنا زاویہ درست کرتے ہوئے ڈرائیور سے بولا "رفتار ایسی رکھو کہ کریک پار کرتے ہوئے ہماری کار اور پچھلی گاڑی کے درمیان کافی فاصلہ پیدا ہو جائے۔ جیسے عجلت ہے، اسے نکل جانے دو۔"

پل عبور کرتے ہوئے خم کھاتی ہوئی ایکسپریس وے کے داہنے سرے پر سڑک سے قدرے اتر کر ایک ملگجی سی گرے رنگ کی گاڑی کھڑی ہوئی نظر آئی۔ اس گاڑی کے قریب ہی ایک دراز قامت اور باریش ہیولا ٹہل رہا تھا۔

دن کے اجالے میں دور تک ہر چیز بالکل صاف نظر آرہی تھی۔ گاڑی میں موجود ہر شخص آنے والے لمحات کے تصور سے مضطرب تھا۔

"رکی ہوئی گاڑی کے قریب رفتار سست اور ہموار!" بلیک ڈیڈ نے سرد آواز میں ڈرائیور کو ہدایت دے کر آخری بار عقب کا جائزہ لیا۔

آرک بنل کا بے چینی سے ٹہلتا ہوا ہیولا تیزی سے واضح ہوتا جا رہا تھا۔ اچانک میرے جسم اور پسلیوں پر بلیک ڈیڈ کے وجود اور کہنیوں کا بوجھ پڑنے لگا جو کسی حد تک ویرا پر منتقل ہو گیا۔

غرانی اور سبک انداز...... میں رینگتی ہوئی بیوک گرے گاڑی کے قریب سے گزری، ٹھک کی ایک گھٹی ہوئی آواز کے ساتھ میری پسلیوں میں بلیک ڈیڈ کی کہنی چبھی اور آرک بنل ایک ولدوز چیخ کے ساتھ فضا میں اچھل کر نیچے گر گیا۔ وہ سب چشم زدن میں ہو گیا لیکن وقت کی رفتار ریک پر بک یوں سست ہو گئی تھی جیسے عبرت کے لیے ہمیں وہ سب سلوموشن میں دکھایا جا رہا ہو۔

بلیک ڈیڈ نے بے آواز رائفل تیزی سے قدموں میں ڈال لی۔ ڈرائیور ایسے مواقع کی ضروریات سے بخوبی واقف تھا، اس نے ماسٹر سوئچ استعمال کر کے فوراً ہی تمام کھڑکیوں کے شیشے گرا دیے تاکہ رائفل کی نال سے خارج ہونے والی جلے ہوئے بارود کی بو تیز ہواؤں کے ساتھ دور ہو جائے۔ اسی کے ساتھ بیوک کی رفتار بھی بہت تیز ہو گئی تھی۔

"مبارک ہو تم نے اسے مار لیا!" ویرا نے مسرت سے مرتعش آواز میں زبان کھولی۔

"مجھے افسوس ہے کہ گاڑی کے ایک خفیف سے جھٹکے کی وجہ سے میں نے اپنی زندگی کا یہ بہترین موقع شاید ضائع کر دیا۔" بلیک ڈیڈ نے متاسفانہ لہجے میں کہا۔

"کیوں؟ کیا تم نے اسے چیخ مار کر گرتے ہوئے نہیں دیکھا؟" ویرا نے آگے جھک کر سوال کیا۔

"اس کے دل میں اترنے والی گولی ہی اس کا خاتمہ کر سکتی تھی۔ مجھے شبہ ہے کہ گولی اس کے سینے کے بجائے ران کے کسی حصے میں لگی ہے اور وہ صرف زخمی ہوا ہے۔"

"یہ بہت برا ہوا۔" میں نے اضطراب کے عالم میں کہا۔ "یہ نشانہ خطا ہونے کے بعد اب وہ ہرگز میرے دام میں نہیں آئے گا۔ زخم کھایا ہوا سانپ بہت خطرناک ہو جاتا ہے۔"

"باس! پیچھے والا ٹریفک شکار کے پاس رک گیا ہے۔ کہو تو آگے گاڑی دائیں طرف اتار لوں۔" ڈرائیور نے مؤدب لہجے میں صورت حال بتا کر اجازت طلب کی۔

سامنے سے آنے والا ٹریفک ایکسپریس وے کے دوسرے ٹریک پر رواں تھا۔ مجھے امید تھی کہ جائے واردات پر رکنے والی گاڑیوں کی وجہ سے وہ روانی زیادہ دیر برقرار نہیں رہ سکے گی۔

"میری حد سے بڑھی ہوئی خود اعتمادی نے یہ وقت دکھایا ہے۔" ڈرائیور کو ایکسپریس وے سے آبادی میں اترنے کی ہدایت دے کر بلیک ڈیڈ معذرت خواہانہ لہجے میں بولا۔

مجھے ابتدا ہی سے شبہ تھا کہ چلتی ہوئی گاڑی سے بلیک ڈیڈ کے لیے ایک چوکنے حریف کا نشانہ لینا آسان نہیں ہوگا مگر نیویارک کا وہ پختہ عمر بدمعاش اس قدر بڑبولا اور خود اعتماد تھا کہ میں نے اس کے سامنے اپنی زبان بند رکھی۔

اس کا ارمان پورا ہو چکا تھا۔ بے خطا نشانے بازی کا گھمنڈ خاک میں مل چکا تھا۔ مجھے تھوڑی سی خوشی اس بات کی تھی کہ بلیک ڈیڈ کا کیا ہوا فائر بالکل ضائع نہیں ہوا تھا۔ نیویارک کی ایک ایکسپریس وے پر آئرن بیل جیسے اہم اور طاقت ور شخص کو گولی مار کر زخمی کرنا ایک سنسنی خیز واقعہ تھا جو نیویارک ہی نہیں پورے امریکا میں ہلچل مچا سکتا تھا۔

بلیک ڈیڈ کے کہنے کے مطابق اس کی بیوک پر واردات کے وقت جعلی نمبر پلیٹیں موجود تھیں جو موقع سے دور نکل آنے کے بعد خود کار طریقے پر تبدیل کر کے اصل نمبروں پر لائی جا چکی تھیں اور جعلی نمبر پلیٹیں کار کے اگلے اور پچھلے خفیہ خانوں میں محفوظ ہو چکی تھیں۔

فائرنگ کے بعد کسی نے بیوک کا پیچھا کرنے کی کوشش نہیں کی تھی۔ اگر گاڑی کا نمبر نوٹ کیا گیا تھا تو وہ بے مقصد ہو چکا تھا مگر پھر بھی پولیس کی ناکا بندی سے پہلے ہمارا کوئنز سے نکل کر دوبارہ مین ہٹن میں داخل ہو جانا ضروری تھا۔

ان دنوں نیویارک کی ان دونوں بوروز کو ملانے کے تین متبادل راستے تھے۔ پہلا وہی زیر آب سرنگ والا قریب ترین راستہ تھا جس سے ہم اس طرف آئے تھے مگر بیوک میں استعمال شدہ رائفل کی موجودگی میں وہ راہ اختیار کرنا قرین مصلحت نہیں تھا۔

دوسرا راستہ اس سرنگ کے جنوب میں ولیمز برگ برج کا تھا جسے عبور کر کے ہم مین ہٹن کے ڈاؤن ٹاؤن بگ زائنکس کے دفاتر کے قریبی علاقے میں پہنچ سکتے تھے مگر وہ راستہ خاصا طویل تھا۔ ڈرائیور نے ایکسپریس وے چھوڑنے کے بعد آبادی کا ایک چکر کاٹ کر ایکسپریس وے کے نیچے سے نکل کر دوسری سمت کی سڑکوں پر گاڑی دوڑانی شروع کر دی۔

ان نازک لمحات میں میرے لیے ساری اہمیت اس بات کی تھی کہ ہم لوگ حفاظت کے ساتھ کوئنز کے علاقے سے نکل جائیں۔ بلیک ڈیڈ سے باتیں کرتے ہوئے میری توجہ بیوک کے راستوں پر بھی مرکوز تھی۔ چھوٹی سڑکوں سے گزر کر ہماری گاڑی کوئنز بولیوارڈ پر پہنچی تو بلیک ڈیڈ نے اطمینان کا سانس لیتے ہوئے بتایا کہ وہ اس سڑک پر کم و بیش سیدھے سفر کرتے ہوئے کوئنز بورو برج سے گزر کر مین ہٹن میں داخل ہونے کی راہ اختیار کر چکا تھا۔

"ذرا سی دیر میں یہ خبر ہر طرف پھیل جائے گی کہ آئرن بیل پر قاتلانہ حملہ ہوا ہے۔" بلیک ڈیڈ ناکامی کے ابتدائی صدمے سے سنبھلنے کے بعد کہہ رہا تھا "یہ زیر زمین دنیا کے ہر فرد کے لیے ایک پیغام ہوگا کہ آئرن بیل سے ٹکر لے کر میں نے نیویارک میں اس کی برتری کو چیلنج کر دیا ہے۔"

"ذاتی راز داری کے باوجود یہ بات پھیل جائے گی کہ حملہ تم نے کیا ہے؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"جب پھیلنی ہو پھیلا دی جائے گی۔ میرے دو آدمی اس واقعے کے چشم دید گواہ ہیں۔"

میں نے اس سے یہ پوچھنے کی ضرورت محسوس نہیں کی کہ بات پھیلی تو پھر پولیس تک بھی پہنچ سکتی تھی۔ ایسی صورت میں خود اس کی سلامتی بھی خطرے میں پڑ سکتی تھی۔ شاید اسے یہ زعم رہا ہو کہ اس کے ادھورے کارنامے سے نیویارک کا ہر چھوٹا بڑا بدمعاش اس قدر خوف زدہ ہو جائے گا کہ وہ خبر مخصوص حلقوں میں گردش کرنے کے باوجود قانون کے محافظوں تک نہیں پہنچ سکے گی۔

"اب تک ہم بے چوں و چرا وہی کرتے چلے آئے ہیں جو تم چاہ رہے تھے۔ اس مفاہمت کے نتیجے میں ہمیں کیا حاصل ہوگا؟" قدرے توقف کے بعد میں نے بلیک ڈیڈ سے پوچھا۔

"میرے ساتھ تم نے بھی سرخروئی حاصل کی

ہے۔" اس نے ایک مرتبہ پھر ڈینگ ماری" مجھے یقین آ چکا ہے کہ آئزک بیل کے ساتھ تمہاری کوئی ملی بھگت نہیں تھی۔ بارنم میں سارا کیا دھرا اسی کا تھا۔ اب ہم ایک دوسرے کے حلیف ہیں۔ میں کھل کر تمہاری مدد کروں گا۔"

"میری نیویارک آمد کا مقصد صرف ایک تھا۔" ویرا نے گفتگو میں حصہ لیتے ہوئے کہا" آئزک بیل سے بدلہ لینا مگر ان کا ناکام قاتلانہ حملے کے بعد ہم نے شاید ہمیشہ کے لیے اسے کھو دیا ہے۔ زخم کھا کر اب وہ بہت زیادہ محتاط ہو جائے گا۔ ہم دوبارہ اس کو اتنے آسان نشانے پر نہیں لا سکیں گے۔"

"وہ تمہارا نہیں، میرا مشن ہے۔ تم لکھ لو کہ اب اس کے دن گنے جا چکے ہیں۔ وہ کسی بھی وقت میرے ہاتھوں مارا جائے گا۔"

بلیک ڈیڈ اس مہم میں زیادہ لاؤ لشکر لے کر نہیں نکلا تھا۔ ڈرائیور اور گن مین اس کے مکمل بھروسے کے آدمی تھے اس وجہ سے ساری گفتگو بڑی حد تک کھل کر ہو رہی تھی۔

"ہمارا مشن تم نے اپنے سر لے لیا۔ اب ہمیں یہاں رہ کر صرف تمہاری کامیابی کا انتظار کرنا ہوگا۔" میں نے کہا۔" دوسری طرف آئزک بیل بھی ہمارا کھوج لگانے کے لئے ایڑی چوٹی کا زور لگا دے گا۔ ایسا نہ ہو کہ تمہاری کامیابی سے پہلے ہم کسی مشکل سے دوچار ہو جائیں۔"

"ہوٹل میں تم دونوں واقعی غیر محفوظ ہو۔" بلیک ڈیڈ نے اعتراف کیا" میرا مشورہ ہے کہ تم فوری طور پر ہوٹل چھوڑ کر بروکلین میں میرے ایک ٹھکانے پر منتقل ہو جاؤ۔ وہاں کسی کو کانوں کان تمہاری موجودگی کی بھنک نہیں مل سکے گی اور تم دونوں محفوظ رہو گے۔"

اس نے وہ تجویز پورے خلوص کے ساتھ پیش کی تھی مگر میں خود کو اس کے چوہے دان میں محصور کرنے کے لیے آمادہ نہیں تھا۔ ہمارے شب و روز اس کی نگاہوں میں رہتے تو ہماری ساری آزادیاں سلب ہو کر رہ جاتیں اور ہم بدری کی ملی بھگت سے اپنی سرگرمیوں کو آگے بڑھانے سے معذور ہو جاتے۔ وہ صورت حال شاید ویرا کے لیے بھی قابل قبول نہ ہوتی۔

"تمہاری اس پیش کش کا شکریہ!" میں نے لمحہ بھر میں فیصلہ کر کے کہا" فی الحال ہمارے لیے ہوٹل ہی بہتر رہے گا۔ وہاں سے اپنے آدمیوں کو بھی ہٹا لو۔ عام لوگوں کی طرح رہ کر ہم زیادہ محفوظ رہیں گے۔ ہاں، کبھی آڑے وقت کے لیے کوئی ٹھکانا بتا دو تو وہ ہمارے کام آئے گا۔"

"میں تمہیں یوں بے یار و مددگار نہیں چھوڑ سکتا۔" بلیک ڈیڈ ہم پر ضرورت سے زیادہ مہربان ہونے کے موڈ میں آ چکا تھا" محافظوں کو ہٹا لینے کے بعد تمہیں کوئی نقصان پہنچا تو میں زندگی بھر خود کو معاف نہیں کر سکوں گا۔

ایسا ہرگز نہیں ہو سکتا۔"

"شروع سے اب تک ہم بے یار و مددگار ہی تھے۔" ویرا پھر بول پڑی" اور تم نے دیکھ لیا کہ اس کے باوجود ہم نے اپنے دشمن کے حلق میں ہاتھ ڈال دیا تھا۔"

"طنز کر رہی ہو؟" بلیک ڈیڈ نے اس کی بات کاٹ کر مجروح لہجے میں پوچھا۔

"طنز نہیں، یہ حقیقت ہے۔ تم ہمیں کچھ دنوں کے لیے ہمارے حال پر چھوڑ دو۔ میں یہ بات خلوص اور نیک نیتی سے کہہ رہی ہوں۔ مشکل پیش آئی تو ہم تم سے ہی رجوع کریں گے۔ ہمارے لیے یہی کافی ہے کہ اب ہمیں تم جیسے حلیف کی حمایت حاصل ہو گئی ہے۔" ویرا نے موقع سے فائدہ اٹھا کر بے دردی کے ساتھ اپنے دل کا غبار نکال دیا۔

"میں پھر کسی وقت اس موضوع پر بات کروں گا۔ چاہو تو میں تمہیں تمہارے ہوٹل پہنچا دوں۔"

"یہ غضب بھول کر بھی نہ کرنا۔" میں نے بوکھلا کر کہا۔" آج کی تاریخ میں ہم تمہاری نہیں بلکہ کسی بھی کالی بھیڑ کی ساتھ بھی دیکھا جانا پسند نہیں کریں گے۔ ہمیں راستے میں کہیں بھی اتار دینا۔ ہم خود ہوٹل پہنچ جائیں گے۔"

بلیک ڈیڈ ہنس پڑا۔ اس کی ہنسی عجیب سی تھی" میں خود

بھی یہی سوچ رہا تھا مگر تمہاری دل جوئی کے لیے لفٹ کی آفر کرنی پڑی۔ پچھ کہے سنے بغیر راستے میں بیٹھیں…… تو تمہیں مجھ سے بے رخی کا شکوہ ہو سکتا تھا۔"

تیرتا ہوا ہموار سڑک پر کونٹز کے علاقے کو پیچھے چھوڑ کر دریا پر بنے ہوئے پل پر سے گزر رہی تھی۔ نیچے دریا میں ایک لمبا سا جزیرہ نظر آ رہا تھا۔ میری دلچسپی کو دیکھتے ہوئے ویرا نے اپنی عادت سے مجبور ہو کر بتایا کہ وہ روز ویلٹ آئی لینڈ کہلاتا ہے۔

پورے راستے میں ہمیں کسی رکاوٹ کا سامنا نہیں کرنا پڑا، نہ ہی ہمیں پولیس والوں کی کوئی غیر معمولی سرگرمی دیکھنے میں آئی۔ جو کچھ ہو رہا تھا، غالباً جائے واردات اور ایکسپریس وے پر ہو رہا تھا۔

سیکنڈ ایونیو عبور کرتے ہی بلیک ڈیڈ نے گاڑی کنارے پر لگوائی اور پرجوش الوداعی کلمات کے ساتھ ہمیں نیچے اتار دیا۔

"یہ تو کچھ بھی نہ ہوا، ساری بازی ہی الٹ کر رہ گئی۔" فٹ پاتھ پر چلتے ہوئے ویرا نے کہا۔

"شاید ابھی ٹمنی کا وقت پورا نہیں ہوا۔ یہ اچھا ہوا کہ چارلی کے دل کی بھڑاس نکل گئی۔ اب وہ ہمیشہ کے لیے تمہارا بے دام غلام بن چکا ہے۔"

ویرا نے جیب سے سگریٹ کا پیکٹ نکالتے ہوئے ایک ہلکا سا قہقہہ لگایا اور پوچھا "تم نے اس غلام کی بحالی کی پیشکش…… کو کیوں ٹھکرا دیا؟"

"ہم بندھ کر رہ جاتے۔ ہمارا سارا ساز و سامان اس کی نظروں میں آ جاتا۔ کیپ کے اصل منصوبے کو سمجھنا محال ہو جاتا، سی ایس ڈی کی سہولت ختم ہو جاتی۔ چارلی کو اس کی ہوا بھی لگ جاتی تو وہ اس آلے کو ہتھیا لیتا۔"

"میں ڈر رہی تھی کہ کہیں تم اس کے جال میں نہ پھنس جاؤ۔" ویرا نے سگریٹ سلگا کر کہا۔

"میں اس قدر احمق ہوں کہ سامنے کی باتوں کو بھی سمجھنے سے قاصر رہتا ہوں۔"

"تھوڑے سے کم ہو۔" ویرا چلتے چلتے میرے شانے سے سر ٹکا کر بولی اور میں نے سختی سے اس کی کھوپڑی سیدھی کر دی۔

ٹیکسی میں بیٹھتے ہی ویرا کو جینی یاد آ گئی۔ "اسے چارلی کے قبضے میں دیکھ کر میں سناٹے میں آ گئی تھی۔ تھوڑی ہی دیر پہلے وہ فون پر میرے ساتھ چہک رہی تھی اور پھر وہاں پہنچ گئی۔"

"ٹمنی کی کمپنی کے سابق یا موجودہ ملازمین تو اس لڑائی میں سب سے کمزور پوزیشن میں ہیں۔ انہیں کوئی، کسی بھی وقت اٹھا سکتا ہے۔ پتا نہیں چارلی نے ان دونوں لڑکیوں کو کیا سوچ کر اغوا کرایا تھا انہیں دیکھ کر مجھے بھی شدید ذہنی جھٹکا لگا تھا۔"

"اس وقت تک چارلی ہمارا سرپرست بننے کی کوششوں میں مصروف تھا۔ اس نے ٹمنی کو ہمیں مرعوب کرنے کے لیے ان لڑکیوں پر ہاتھ ڈالا ہوگا۔"

"لڑکیوں سے بھلا ہم کیسے مرعوب ہو سکتے تھے؟" میں نے بے یقینی سے کہا۔

"جینی کو اس کی قید میں بے ہوش دیکھ کر تمہارے چہرے کا رنگ اڑ گیا تھا……"

"اب ذاتیات پر نہ اتر آنا۔" میں نے اس کی بات کاٹ کر رنجش سے کہا "اس کے لیے میرا فکر مند ہونا بالکل فطری تھا۔ اس کے ناقابل فراموش تعاون کے بغیر ہم کوئی کامیابی حاصل نہیں کر سکتے تھے۔ پہلے اس نے سپر قاتل ہمارے حوالے کی اور پھر پرزوں کی کھیپ کی نشاندہی کی۔"

"وہ میری سہیلی تھی۔ تم اس کی تعریف کرتے ہو یا اس کے لیے فکر مند ہوتے ہو تو میرے دل و دماغ میں حسد اور رقابت کی آگ سی بھڑک اٹھتی ہے۔"

"وہ اب بھی تمہاری ہی سہیلی ہے۔ میرا اس سے واجبی سا تعلق بھی تمہاری ہی وجہ سے ہے۔" میں نے ویرا کا دل رکھنے کے لیے کہا "بات چارلی کی ہو رہی تھی اور تم اسے لے کر بیٹھ گئیں۔"

"چارلی ہمیں یہ دکھانا چاہ رہا تھا کہ وہ ٹمنی کے خلاف کس حد تک آگے بڑھ چکا ہے۔ جیلن رائٹ کی اہمیت یہ تھی کہ پاگل ہونے سے پہلے وہ اسحاق ٹمنی کے ناپاک عزائم کے خلاف کھل کر اعلان بغاوت کر چکی

تھی۔ جینی کی اہمیت اس کے عہدے کی وجہ سے تھی۔"

"چارلی نے لنچ کے وقفے میں اسے اغوا کرایا اور اسحاق تھنی شب ظاہر کر رہا تھا کہ وہ بھی اس کی ملازمت کو خیر باد کہہ کر کہیں روپوش ہو گئی۔"

"وہ سنگین وقت گزر گیا۔ اب دلچسپ صورت حال ہو گی۔ دیکھنا ہو گا کہ جینی اس بارے میں کیا کہانی سناتی ہے۔" ویرا اس تصور سے لطف اندوز ہوتے ہوئے بولی۔

"وہ سوچ بھی نہیں سکے گی کہ اس کی نجات میں میرا یا تمہارا ہاتھ تھا۔"

"اپنا ذکر بھی بیچ میں نہ لانا۔" وہ آنکھیں نکال کر بولی۔ "میں اسے بتاؤں گی کہ اسے میں نے نجات دلائی ہے۔ وہ تم پر ویسے ہی لٹو ہے۔ تم نے مزید احسان جتایا تو وہ دوڑی ہوئی ہوٹل ہی پہنچ جائے گی۔ ایسی گندی اور دل پھینک لڑکیوں سے مجھے نفرت ہے۔"

"خود اپنے بارے میں تمہاری رائے کیا ہے؟" میں نے چبھتے ہوئے لہجے میں پوچھا۔

"بجھتے ہوئے انگاروں کی راکھ کو مت کریدو۔ تمہیں اچھی طرح معلوم ہے کہ میں دوسروں کو کھلونا بناتی تھی، کھیلتی تھی اور پھر ٹھوکر مار دیتی تھی۔ جینی تو خود کو کھلونا بنانے پر تلی ہوئی ہے۔"

"تم اس کی طرف سے اتنی ہی بدگمان ہو تو اسے تم ہی سنبھالنا۔ ہو سکتا ہے کہ وہ اب تک ہوش میں آ کر اپنے گھر پہنچ چکی ہو۔"

"وہ گھر پہنچ گئی ہو تو مجھے مان لینا پڑے گا کہ چارلی سے اس کے آدمیوں کی روح فنا ہوتی ہے۔ بے ہوشی کی حالت میں وہ الو کی پٹھی اتنی چارمنگ لگ رہی تھی کہ اچھے خاصے مرد پاگل ہو......"

"بس....." میں نے اسے خاموش کر دیا "اس بے چاری کی اتنی کردار کشی نہ کرو۔ بے ہوشی کے عالم میں اچھا لگنے میں اس کا کیا قصور تھا؟"

"اس کے ساتھ تمہاری یہی ہمدردی مجھے بری طرح کھلتی ہے اور دل چاہتا ہے کہ تمہارے سامنے اسے خوب برا بھلا کہتی رہوں۔ میں دیکھوں گی اس موٹی کو۔"

میں نے چپ سادھنے کے لیے سگریٹ سلگالی۔ اس وقت ویرا کی ذہنی رو بس بھٹکنے ہی والی تھی۔ وہ بھرے بھرے گداز بدن والی دراز قامت اور خوب رو جینی کو موٹی قرار دے کر اپنے متوقع ذہنی انتشار کا اعلان کر رہی تھی۔

چین پالاز ہوٹل آنے تک ہم دونوں کے درمیان مزید کوئی ہم کلامی ہوئی نہ تلخ کلامی۔ دونوں اپنا غبار سگریٹوں کے دھوئیں کی شکل میں نکالتے رہے۔

"جینی کا فون آیا تو میں اس سے بات کروں گی۔" ویرا کا ذہن شاید مسلسل اسی مسئلے میں الجھا ہوا تھا۔ اس نے ٹیکسی چھوڑتے ہی اپنا فیصلہ صادر کر دیا۔

جینی کے بارے میں مجھے پورا اعتماد تھا کہ وہ میری مدہوشی اور اپنی سپردگی کی ناگفتنی کہانیوں کو پوشیدہ رکھنے کے لیے بظاہر ویرا کی ہر شرط مان لے گی مگر وہ مجھ سے براہ راست رابطہ کرنے کی کوششوں میں کسی طرح باز نہیں رہ سکے گی۔

اس گداز، خوب رو اور فراخ دل لڑکی کے سارے آزمودہ مہمانوں کے مطابق میں خود کو اس کی رفاقت کا اہل ثابت کر چکا تھا۔ وہ میرے اوپر فریفتہ ہو چکی اور میں اس کے ساتھ گزارے ہوئے آزاد لمحوں کے تصور سے ایک کربناک عذاب سے گزر رہا تھا۔ میری خواہش تھی کہ بلیک ویڈو کی طرح ویرا بھی مجھے اور جینی کو اپنے حال پر چھوڑ دے۔ چند روز میں ہی اندر کی بہت سی باتیں سامنے آ سکتی تھیں۔

وہ نازک موضوع ایسا نہیں تھا کہ اس پر کھل کر بات کی جاتی۔ سب ریاضی کی نیم طلسماتی سی مساواتیں تھیں۔ ان میں ہر شخص کو دیکھنا تھا کہ وہ کہاں فٹ ہو رہا ہے اور کہاں اس کی وجہ سے مسائل کھڑے ہو سکتے تھے۔

"میرا خیال ہے کہ جینی کو تم میرے سپرد کر دو۔ بلیک ویڈو تم سے خائف رہتا ہے۔ میں دیکھوں گی کہ اس سفید فام دوغلے کا خوف کیسے دور کیا جا سکتا ہے۔"

"چارلی نے ٹھیک ہی کہا تھا کہ جینی اس ذلیل کی

بے حد اہم ہوتا ہے۔ یہ دیکھو کہ وہ کس کے ساتھ خوش رہ کر کام کر سکتی ہے۔ ماضی میں اس کا ریکارڈ رہا ہے کہ اپنی مرضی کے خلاف ملنے والے کاموں میں وہ عام طور پر ناکام رہتی ہے۔ اپنی مرضی سے جو کچھ کرتی ہے، اس میں اس کی کارکردگی شاندار رہتی ہے۔ مگر بات وہی ہے کہ اس کے ذہن میں تمہاری طرف سے کوئی چور چھپا بیٹھا ہے۔ اسے موقع ملا تو وہ اپنے جذبات کی رو میں تمہیں بھی اپنے ساتھ بہا لے جائے گی۔"

"جینی کوئی پارسا لڑکی نہیں ہے پھر بھی میں دیکھ رہا ہوں کہ اس کی طرف سے اپنے حسد کے باعث تم کچھ زیادہ ہی بدگمان ہوتی چلی جا رہی ہو۔"

مجھے گھور کر رہ گئی، زبان سے کچھ نہیں بولی۔ ہوٹل کے کمرے میں پہنچنے تک ہم دونوں ہی خاموش رہے۔

کمرے میں داخل ہوتے ہی ویرا نے اپنی عادت کے مطابق ٹیلی وژن آن کر دیا اور جوتے وغیرہ اتارنے میں مصروف ہو گئی۔ اس کے بیٹھنے سے پہلے میں لباس تبدیل کرنے کے لئے باتھ روم میں گھس چکا تھا۔ اس وقت میرے ذہن میں اچانک ہی دو خیالات شدت سے ابھرنے لگے۔ اول یہ کہ آخر کرنل نے کیپ جیسے اہم منصوبوں کی فائل کسی محفوظ تجوری کے بجائے اپنی میز کی درازوں کے پیچھے کیوں چھپائی ہوئی تھی۔ دوم یہ کہ تحریر کے لیے کوئی مشکل کوڈ استعمال کیوں نہیں کیا گیا۔

آرام دہ لباس میں ملبوس ہو کر کمرے میں آتے ہی میں نے ویرا کو بھی اس الجھن میں شریک کر لیا۔

"سبز فائل کی اہمیت ثابت ہونے کے بعد اب یہ سوالات بے معنی ہو چکے ہیں۔" وہ بولی۔

"مگر پھر بھی سوالات کی اہمیت اپنی جگہ برقرار ہے۔ اسحاق تھنی جیسے آدمی سے ایسی غیر ذمے دارانہ غلطی کی امید نہیں کی جا سکتی تھی۔ فائل کی اہمیت سامنے آنے کے بعد ہی میں یہ دونوں باتیں سوچنے پر مجبور ہوا ہوں۔"

"درازوں کے پیچھے وہ فائل زیادہ محفوظ تھی۔ گھر میں کوئی چور یا ڈاکو آتا تو وہ بھی سب سے پہلے تجوریوں اور مقفل الماریوں کا رخ کرتا ہے۔ کوئی سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ اسحاق تھنی کی میز کی ہر وقت استعمال ہونے والی درازوں کے پیچھے بے کار جگہ میں ایک اہم ترین فائل پوشیدہ ہے۔ یہ اس کی بدقسمتی ہے کہ جینی نے کاغذات کی تلاش میں میز کی درازیں باہر نکالیں اور اتفاقیہ طور پر وہ فائل اس کے ہاتھ لگ گئی۔"

"سوال یہ ہے کہ وہ فائل دفتر میں ہی کیوں تھی۔ دفتر میں عملے کے متعدد افراد موجود رہتے ہیں۔ کیا اس کے لیے گھر زیادہ محفوظ ثابت نہ ہوتا؟" میں نے تشویش کی۔

ویرا مسکراتے ہوئے بولی "تم بھول رہے ہو کہ وہ کوئی عام فرد نہیں ہے۔ ونکس جیسی سیکیورٹی کمپنی کا دفتر ہے جہاں کا ڈسپلن بہت سخت ہے۔ خود بلیک ویلر نے اعتراف کیا ہے کہ وہاں باقاعدہ اجازت کے بغیر چڑیا کا بچہ بھی پر نہیں مار سکتا۔ اگر میں نے پرانے مراسم کے حوالے سے جینی کو ورغلایا نہ ہوتا تو وہ فائل آج بھی وہیں محفوظ ہوتی۔ دفتر میں کاغذات اور فائلوں کے لیے مخصوص جگہیں ہوتے ہوئے کون کسی اہم کاغذات کو ایسی ناکارہ جگہ پر رکھے گا۔"

"مان لیا کہ اس نے اپنے کسی متوقع حریف کے سادہ اندازوں کو شکست دینے کے لیے وہ فائل درازوں کے پیچھے چھپائی تھی اور وہاں سے وہ جینی کے ہاتھ لگ گئی لیکن اس کی زبان؟"

"وہ کاغذات جس کسی کے ہاتھ لگتے، وہ اسے مروّج کرپٹوگرافی کی روشنی میں پڑھنے کی کوشش کرتا۔ ان پر نگاہ پڑتے ہی شبہ ہوتا ہے کہ وہ کوئی خفیہ زبان ہے۔ تم نے خود بھی ڈی کوڈنگ کے لئے ان کاغذوں کی نقل اول خان کو پوسٹ کی تھی۔ پاکستان میں خفیہ زبانوں کے سادہ، ماہر سر جوڑ کر کیپ کا متن نہیں پڑھ سکتے تھے۔"

"ان کوششوں میں میری طرح کسی اور کو بھی الٹی تحریر کا خیال آ سکتا تھا۔"

"الفاظ صرف الٹے ہی نہیں تھے وہ وہ الفاظ کو جوڑ کر لکھا گیا ہے۔ یہ تمہاری شیطانی کھوپڑی ہی سمجھ سکتی

تھی۔ میرا تو اندازہ ہے کہ کوئی بھی اس نئی اور غیر مروّج تحریر کو نہیں پڑھ سکتا۔ اوّل خان سے کہنا چاہیے کہ تجرباتی طور پر وہ ٹیپ کا مسودہ ایک دو ماہروں کو ضرور دے۔"

جینی کے ذریعے وہ فائل جس آسانی سے ہاتھ آئی تھی، اس کی بنا پر اس کی کوئی اہمیت نہیں بنتی تھی۔ اس میں وائٹ ہاؤس کی خط و کتابت کے لیے خاص طور پر بنائے ہوئے کاغذوں کی موجودگی اور پھر خفیہ بلکہ ناقابلِ فہم عبارات کی دریافت نے اسے اہم بنادیا تھا۔

فائل کے حوالے پر آتزک بتل کے بے ساختہ خوشامدانہ ردِعمل اور اس کے بعد مقررہ وقت پر کونٹز ایکسپریس وے پر پہنچنے کے بعد ٹیپ کی اصلیت اور اہمیت بے شک شبہے سے بالاتر ہوگئی تھی۔

ویرا نے حتمی کی خوشی میں لِلی کے گھر فون کیا تو تین گھنٹیوں کے بعد خودکار ریکارڈنگ مشین چل پڑی۔ اس میں پہلے سے موجود پیغام میں بتایا گیا کہ للی برنارڈ گھر پر موجود نہیں تھی۔ پیغام اور پھر بیپ سننے کے بعد ویرا نے صاف لہجے میں اپنا پیغام ریکارڈ کروایا۔ "للی ڈارلنگ.... ہم تمہارے لیے فکرمند ہیں۔ ہم نے تمہیں بدمعاشوں سے چھڑالیا تھا۔ حیرت ہے کہ اب تک تم گھر کیوں نہیں پہنچیں۔ لوٹتے ہی مجھے یا شیر علی عرف رمضان کو فون کرلو۔"

کریڈل دبا کر ویرا نے فوراً رنگس کا دفتری فون نمبر ملالیا۔

وہاں ڈیوٹی پر مامور گارڈ نے بتایا کہ ہیڈ آفس بند ہوچکا تھا۔ تحفظ کے بارے میں کسی ہنگامی ضرورت کے لیے ان کے کمانڈ سینٹر سے رجوع کیا جائے جو دن رات کھلا رہتا ہے۔ وہ ایک نئی اطلاع تھی۔ ویرا نے رنگس کے اس سینٹر کا نمبر نوٹ کرتے ہوئے چوکیدار کو بتایا کہ اسے کوئی دفتری کام نہیں تھا بلکہ وہ اپنی ایک سہیلی کے لیے فکرمند تھی جو رنگس میں کام کرتی ہے اور اس وقت تک وہ اپنے گھر واپس نہیں پہنچی تھی۔ چوکیدار اس مسئلے میں دلچسپی لینے پر مجبور ہوگیا۔

للی برنارڈ کے بارے میں وہ زیادہ باخبر نہیں تھا کیونکہ وہ دفتر بند ہونے کے بعد ڈیوٹی پر آتا تھا۔ بہرحال ٹیکنیکی کو دیکھتے ہوئے اس نے ویرا کو ذرا ہولڈ کرالیا اور ڈیوٹی روسٹر کے اندراجات دیکھنے کے بعد اسے بتایا کہ وہ ایک بجے لنچ کے لیے دفتر سے نکلی تھی۔ اس کے بعد سے کسی اطلاع کے بغیر دفتر سے غیر حاضر تھی۔ باس نے اس کے نام کے آگے سرخ لکیریں لگائی ہوئی تھیں۔

ویرا نے تشویش کے اظہار کے بعد اس کا شکریہ ادا کیا اور فون بند کردیا۔

"فکرمند ہونے کی ضرورت نہیں۔ بلیک ڈیڈی کی ہدایت کے بعد اسے رہا کیا جاچکا ہوگا۔" میں نے ویرا کو دلاسا دیتے ہوئے کہا۔

"تم ان بدفطرت سنپولیوں کو نہیں جانتے۔ مجھے ڈر ہے کہ وہ لوگ کہیں جینی کو ڈورہم لینڈ سے اپنے کسی اڈے پر نہ لے گئے ہوں۔ وہاں اس کے ساتھ ہونے والی زیادتیوں کی فکر نے مجھے پریشان کیا ہوا ہے۔"

"بلیک ڈیڈی سخت گیر آدمی ہے۔ ایسا ہونا ممکن نظر نہیں آتا۔ اس کے کسی آدمی نے ایسی حرکت کی تو میں جارلیا سے بات کرکے اسے بدترین سزا دلواؤں گا۔" میں نے جواب دیا۔

ٹیلی وژن پر چند چینلوں سے خبروں کا سلسلہ چل رہا تھا۔ جوں ہی کونٹز ڈاؤن ایکسپریس وے کا نام آیا، ہم دونوں نے پوری توجہ خبرنامے پر مرکوز کردی۔

تصویر میں سختی ونگ کی کریسٹ کے قریب ایمبولینس کا عملہ زخمی آتزک بتل کو اسٹریچر پر ڈال رہا تھا۔ آتزک بتل کے جسم سے پرسخت اذیت اور دہشت کی ساری علامات موجود تھیں۔

خبر کے مطابق آتزک بتل پر ایک چلتی ہوئی سیاہ ٹینک سے بے آواز فائر کیا گیا تھا۔ گولی اس کی ران اور کولہے کی ہڈی کو توڑ کر دوسری طرف نکل گئی تھی۔ آتزک بتل نے حملہ آوروں کی کار کا نمبر نوٹ کرلیا تھا۔ جو بعد میں جعلی ثابت ہوا۔

پولیس کی نگرانی میں آتزک بتل کو تیزی سے نیو یارک کے ایک بڑے اسپتال میں منتقل کردیا گیا تھا۔ اس کی کار کی تلاشی لینے پر ٹرنک کی ڈکی میں سے بریف

کیس نما ایک چھوٹا سوٹ کیس برآمد ہوا جو بظاہر بڑے
نوٹوں کی گڈیوں سے بھرا ہوا تھا۔ تلاشی لینے پر انکشاف
ہوا کہ نوٹوں کی اوپری تہ کے نیچے نوٹوں کے سائز کی
سادہ کاغذ کی گڈیاں جمائی گئی تھیں۔ ان میں سے ہر
گڈی پر بڑی مالیت کا ایک نوٹ تھا۔

سوٹ کیس میں سادہ کاغذوں کے بجائے اسی
مالیت کے نوٹ بھرے ہوئے ہوتے تو وہ رقم پچاس لاکھ
ڈالر سے زیادہ ہوتی۔ تفتیشی افسران حیران تھے کہ
آزک بیل اتنی بڑی رقم لے کر ایکسپریس وے پر کیا
کر رہا تھا اور سادے کاغذ بھر کر کس کو دھوکا دینا چاہ رہا
تھا۔

ٹیلی وژن کیمرا بروقت جائے واردات پر پہنچا دیا
گیا تھا اس لیے سوٹ کیس اور رقم کی گڈیوں کے ساتھ
سادے کاغذوں کی گڈیاں بھی اسکرین پر دکھائی گئیں۔
ملاوٹ کے باوجود سوٹ کیس میں ایک بڑی رقم موجود
تھی۔

واردات کے کسی سراغ کی تلاش میں تفتیشی
افسران اور اخباری نمائندے وغیرہ وہیں مصروف تھے
کہ ٹھیک ساڑھے پانچ بجے رقم والا سوٹ کیس ایک
ہولناک دھماکے سے پھٹ گیا جس کے نتیجے میں ایک
تفتیشی افسر ہلاک اور پانچ افراد شدید زخمی ہوئے تھے۔
دھماکے کے نتیجے میں ٹیلی وژن کیمرا بھی تباہ ہو گیا
تھا اس لیے بعد کے مناظر اسکرین پر نہ دکھائے جا سکے۔
یہ بات واضح طور پر سمجھی جا سکتی تھی کہ آزک بیل خطیر رقم
لے کر ایکسپریس وے پر اپنے کسی حریف کا منتظر تھا۔ وہ
کوئی ڈیل بھی ہو سکتی تھی جس میں آزک بیل رقم کا
سوٹ کیس دے کر اپنے حریف سے کوئی مطلوبہ شے
حاصل کرنے کا ارادہ رکھتا تھا۔

"خدا کی پناہ!" خبر کی تفصیل سن لینے کے بعد ویا
خوفزدہ آواز میں بولی "اس نے یہ سارا بندوبست
تمہارے لیے ہی کیا ہوا تھا۔"

"وہ سمجھ رہا تھا کہ میں رقم کے لالچ میں آ گیا
ہوں۔" میں نے ہنس کر کہا "شرافت سے میں قاتل اسے
دے دوں گا اور رقم کا سوٹ کیس اس سے لے جاؤں
گا۔"

"رقم کے بارے میں بھی وہ مردود بدنیت تھا۔
صرف اتنی رقم لایا تھا کہ تم سوٹ کیس کھول کر سرسری نظر
ڈالو تو تمہیں کسی کا شبہ نہ ہو سکے اور اس کا کام بن
جائے۔"

"اسے معلوم تھا کہ ساڑھے پانچ بجے اس کا پلانٹ
کیا ہوا ٹائم بم سب کچھ تباہ کر دے گا پھر وہ زیادہ رقم
برباد کرنے کا خطرہ کیوں مول لیتا؟"

"کاش پولیس اور ایمبولینس کو وہاں پہنچنے میں
ذرا سی دیر ہو جاتی تو وہ اپنے ٹائم بم کے دھماکے کا خود
شکار ہو جاتا۔ وہ اسی قابل ہے کہ اس کے چیتھڑے اڑا
دیے جائیں۔"

"اس کی زخمی ہونے کے بعد بھی مجھے شبہ نہیں ہوا تھا
کہ اس نے مجھے دھوکا دینے کی کوئی کوشش کی ہو گی بلکہ
میں نادم تھا کہ اب اس سے کس منہ سے بات کر سکوں
گا۔"

"یہ تمہاری ناسمجھی تھی۔" ویا نے منہ بنا کر کہا "تم
اسے مارنے کے چکر میں تھے اور وہ تمہارا پتا صاف
کرنے کا ارادہ لے کر وہاں آیا تھا۔ وہ پھنس گیا۔
تمہاری خوش قسمتی ہے کہ تم بچ نکلے۔"

"اس وقت مجھے یقین ہو گیا ہے کہ قدرت میری
مدد کر رہی ہے۔ ذرا سوچو کہ بلیک ویڈو بیچ میں کود کر ہم
تک نہ آ پہنچتا تو انجام کیا ہوتا۔"

ویا چند ثانیوں کے لیے سوچ میں پڑ گئی پھر بولی
"شاید یہ واقعہ نہ ہوتا اور ہم آسانی کے ساتھ اسے اپنی
راہ سے ہٹانے میں کامیاب ہو جاتے۔"

"اسے راستے سے ہٹانا اتنا آسان نہیں ہے۔ ہم بلیک
ویڈو کی طرح اسے کسی ایکسپریس وے پر گولی مار کر فرار
ہونے کا خطرہ مول نہیں لے سکتے تھے۔ اسے مفاہمت
کے جال میں پھانسنے کے لیے اس سے کم از کم ایک بار
کسی محفوظ مقام پر ملاقات ضروری تھی۔ اسے تھوڑا سا
اعتماد ہو جاتا تو پھر میں اسے کہیں بھی لے جا کر مار سکتا
تھا۔ میں شہر سے باہر بیشتر فری وے ویرانوں میں سے
ہو کر گزرتے ہیں۔"

"اور وہ اسی ملاقات میں تمہارا کام تمام کر دیتا؟" ویرا نے پُرخیال انداز میں پوچھا۔

"سبز فائل واپس حاصل کیے بغیر وہ میرا بال بھی بیکا نہیں کر سکتا تھا۔" میں نے پورے اعتماد سے کہا۔ "میری چھٹی حس کہہ رہی ہے کہ اس سے ملاقات میرے حق میں ذرا بھی سود مند نہ ہوتی۔ امریکا کے سارے ترقی یافتہ وسائل تک اس کی رسائی ہے وہ میرے ساتھ کوئی ایسا داؤ کھیلتا کہ میرے فرشتوں کو بھی خبر نہ ہوتی۔ کسی بھی ننھے سے سنسر یا بگ کے ذریعے وہ میری نقل و حرکت سے آگاہ رہنے کا بندوبست کر لیتا تو میرے ساتھ تمہاری زندگی بھی خطرے میں پڑ سکتی تھی۔"

"اب ان خیالی باتوں پر سر کھپانا بے سود ہے۔ دیکھنا یہ ہے کہ اب کیا ہوگا؟"

"زخمی ہونے کے بعد وہ یقیناً وحشت زدہ اور بدحواس ہو گیا تھا۔" میں نے کہا۔ "اسے یاد رہتا تو وہ اسپتال جانے سے پہلے پولیس والوں کو سوٹ کیس میں نصب ٹائم بم کے بارے میں ضرور بتاتا تاکہ اسے دھماکے سے پہلے ناکارہ کیا جا سکے۔"

"ران اور کولہے کی ہڈیاں ٹوٹنے کا مطلب ہے کہ وہ بری طرح زخمی ہوا ہے۔ ایسے زخم بڑے سے بڑے سورما کو خوف زدہ کر دیتے ہیں۔" ویرا بولی۔

"زخمی ہونے سے زیادہ یہ بات اس کے لیے اذیت ناک تھی کہ اس کا گھمنڈ خاک میں مل گیا۔ وہ سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ نیویارک کی کسی شاہراہ پر کوئی اس پر ہتھیار اٹھا سکے گا۔"

"وہ بری طرح پھنس چکا ہے۔ اب اس کے زخمی ہونے کا معاملہ دب جائے گا اور اس سے سوٹ کیس کے بارے میں پوچھ گچھ کی جائے گی۔" ویرا نے اپنی رائے ظاہر کی۔

"سوٹ کیس بم کے دھماکے میں ایک سرکاری افسر کی موت اس کی گردن کا طوق بن جائے گی اور وہ اپنی گلوخلاصی کے لیے سبز فائل کا سہارا نہیں لے سکے گا۔"

"اچھا ہے۔ اسی بہانے اس کا قصہ پاک ہو جائے گا۔ پبلک پراسیکیوٹر چاہے تو اس پر قتل عمد کا مقدمہ بن سکتا ہے۔ اسے معلوم تھا کہ بم کا طاقت ور دھماکا اس کے دشمن کے بجائے بے گناہ تفتیشی افسران کو لے ڈوبے گا پھر بھی اس نے ٹائم بم کی نشاندہی کرنے یا اسے ناکارہ کرنے کی کوئی کوشش نہیں کی۔"

میرا ابتدا سے ہی یہ عزم تھا کہ آئزک بیل میرے ہاتھ آئے تو ایک ہی وار میں اسے جہنم واصل کر دوں لیکن معلوم ہوتا تھا کہ ابھی آرام دہ موت اس کے مقسوم میں نہیں لکھی گئی تھی۔ وہ بتدریج بلکہ قسطوں میں ٹوٹ پھوٹ کے عمل سے گزر رہا تھا۔

فرعونیت اور انانیت کے ساتھ بڑے بڑے بول بولنے والا وہ ملعون پہلے اپنے مقام سے منہ کے بل اس طرح گرا کہ میرے سامنے رونے اور گڑگڑانے پر اتر آیا پھر اس نے میری ہر شرط ماننے پر مکمل اور غیر مشروط آمادگی ظاہر کی جس کے نتیجے میں وہ کاری زخموں سے چور ہو کر نیویارک کے کسی اسپتال میں سسک رہا تھا۔

اس کی درندگی اور دہشت گردی کی مناسب سزا یہی تھی کہ اسے سسکا سسکا کر مارا جائے۔ اس میں بس ایک ہی کھٹکا تھا کہ اپنے اختیارات کا ایک تحریری جواز کھو دینے کے بعد بھی وہ ڈیوڈ اسٹارز کا سربراہ تھا۔ اگر امریکا کا صدر اس پر مہربان ہوتا تو اس کے عذر کو تسلیم کر کے اسے نیا پروانہ اختیار عطا کر سکتا تھا۔

آئزک بیل کی اسکی حیات نو کی راہ میں اس وقت اکلوتی رکاوٹ یہی تھی کہ سی ون نفری کے چکر میں سی آئی اے اس کے خلاف ہو چکی تھی۔ ان لوگوں کی طرف سے اعتراض ہونے کی صورت میں امریکا کا صدر آئزک بیل کے اختیارات کی تجدید نہیں کر سکتا تھا کیونکہ گیپ پر دستخط کرنے والے چار فریقوں میں سے ایک سی آئی اے کا سربراہ تھا۔

ٹیلی وژن پر آنے والی ابتدائی خبر میں دیر تک کوئی قابل ذکر اضافہ نہیں ہو سکا۔ خبر کم و بیش جوں کی توں رہی۔ پروگراموں کے درمیان تبصروں میں آئزک بیل کی مضبوط مالی حیثیت کا ذکر کیا گیا یا ڈیوڈ اسٹارز کے ذریعے اس کے فلاحی کاموں کے بارے میں کچھ کہا گیا۔ اس کی ذات کے ان ظاہری روشن پہلوؤں کو نظر

آواز کرنے کا مطلب یہ تھا کہ ٹیلی وژن والے اس کے بارے میں بہت زیادہ محتاط روی سے کام لے رہے تھے میرے لیے یہ بات حیرت ناک تھی کہ دفتر سے بھرے ہوئے سوٹ کیس میں پھٹنے والے بم کے حوالے سے اس وقت تک ٹیلی وژن پر کسی تنظیم کی ذمے داری کا تعین نہیں کیا گیا تھا۔

وقت تیزی سے گزر رہا تھا۔ ساڑھے آٹھ بجے فون کی گھنٹی بجی تو ویرا باتھ روم میں تھی۔ میں نے جھپٹ کر ریسیور اٹھا لیا۔ دوسری طرف سے جینی کی خوف زدہ آواز سن کر میرے منہ سے بے اختیار اطمینان کا ایک گہرا سانس آزاد ہو گیا۔

''تم بہت دیر سے گھر آئی ہو اور گھبرائی ہوئی ہو۔ کیا بات ہے؟'' میں نے نرمی سے پوچھا۔

''ڈیڈی! آج میں بال بال بچی ہوں.....'' اس نے مضمحل لہجے میں تمہید باندھی مگر میں نے وہیں اس کی بات کاٹ دی۔

''مجھے معلوم ہے کہ کچھ بدمعاشوں نے لنچ کے وقفے میں تمہیں اغوا کر لیا تھا۔ اُن کے عزائم خطرناک تھے۔ یہ تمہاری خوش قسمتی ہے کہ ہم دونوں اس وقت ان ہی لوگوں کے اڈے پر موجود تھے۔ ہمارے ایما پر ان لوگوں نے تمہیں آزاد کر دیا..... یہ سب ایک خواب سمجھ کر بھول جاؤ۔ یہ بہت بری بات ہے کہ تم نے اس وقت خوف و ہراس کے عالم میں میرا نام لیا ہے۔ اس طرح میری گردن پھنس سکتی ہے۔ یہ یاد رکھو کہ اب میرا نام صرف اسلم ہے۔ اسلم خان!''

''کس کا فون ہے؟'' ویرا نے باتھ روم میں سے بلند آواز میں سوال کیا۔

''تمہاری ڈارلنگ جینی کی کال ہے۔'' میں نے ماؤتھ پیس پر ہاتھ رکھے بغیر اونچی آواز میں جواب دیا۔

''یہ تم کس سے بات کر رہے ہو؟'' دوسری طرف سے جینی نے الجھن آمیز لہجے میں پوچھا۔

''باتھ روم میں روزی کو مروڑ ہو رہی ہے۔ اس کو رفع کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔''

ریسیور پر جینی کی تھکی تھکی سی ہنسی کی آواز آئی پھر وہ بولی۔ ''سوری ڈارلنگ! اس وقت میں اپنے ہوش و حواس میں نہیں ہوں۔ اپنی ریکارڈنگ مشین پر روزی کا پیغام سن کر مجھے بہت ڈھارس ملی ہے کہ نیویارک میں کوئی ایسا بھی ہے جو میرے لیے فکر مند ہو سکتا ہے۔ میں تمہارا نام لینے پر معذرت خواہ ہوں۔ اب یاد رکھوں گی کہ تمہارا نام اسلم خان ہے۔''

''مجھے صرف اتنا بتا دو کہ تمہیں کیسے اٹھایا گیا اور پھر تمہیں کب ہوش آیا۔'' میں نے اس کی معذرت پر دھیان دیے بغیر دھیرے سے کہا۔

''لنچ کے لیے میں روزانہ فوڈی فاسٹ فوڈ ریستوران میں جاتی ہوں۔ آج اپنی گاڑی میں بلڈنگ سے نکلی تو ایک شخص تیزی سے قریب آیا اور اچانک اپنی جیکٹ کی زپ کھول کر کھڑکی سے آ لگا۔ تیز بو میرے نتھنوں میں گھسی اور میں کوشش کے باوجود سنبھلنے، سانس روکنے یا چیخنے میں کامیاب نہیں ہو سکی۔ مجھے نہیں معلوم کہ اس کے بعد میرے ساتھ کیا ہوا۔''

''تم نے اس آدمی کی صورت دیکھی تھی؟'' میں نے درمیان میں پوچھا۔

''میں پُرہجوم ٹریفک کی طرف متوجہ تھی۔ میں نے بس ایک موہوم سا ہیولا اپنی طرف بڑھتے دیکھا تھا۔ اس سے زیادہ مجھے کچھ علم نہیں۔ میری غلطی صرف اتنی تھی کہ میں نے اسے دفتر کا کوئی آدمی سمجھ کر گاڑی کے بریک لگا کر گیئر نیوٹرل کر دیا تھا مگر پھر کھلی ہوئی جیکٹ اور سفید قمیص سے اوپر کچھ دیکھنا نصیب نہیں ہوا۔ اس کے ہاتھوں کی جلد سے اندازہ ہو رہا تھا کہ وہ کوئی سفید فام تھا۔''

''تمہیں دوبارہ ہوش کب آیا؟'' میں نے پہلو بدل کر بے چینی سے پوچھا۔

''شاید دس منٹ پہلے..... میں ایک پارکنگ لاٹ میں اپنی گاڑی کی پچھلی نشست پر بیٹھی ہوئی تھی۔ چاہ کر بھی پارکنگ فیس ادا کرتے ہوئے مجھے علم ہوا کہ مجھے ساڑھے چار بجے کے لگ بھگ وہاں چھوڑ دیا گیا تھا۔''

اس کی زبان سے اوقات کی ترتیب سن کر میرے تنے ہوئے اعصاب یک لخت ڈھیلے پڑ گئے۔ ویرا کے

تمام تر اندیشوں کے برعکس بلیک ڈیڈ کے بدمعاشوں نے شرافت اور فرماں برداری کا ثبوت دیا تھا۔ شاید وہ ڈوگ جینی کو اپنے ساتھ لے کر پارکنگ لاٹ میں داخل ہوئے، چابی اگنیشن میں چھوڑی جینی کو پچھلی پوزیشن میں بٹھایا اور بھاگ نکلے۔

حیران کن بات یہ تھی کہ وہ چار گھنٹے تک پارک کی ہوئی ایک کار میں بے ہوش بیٹھی رہی اور کسی نے اس کی طرف توجہ نہیں دی۔

میں نے جینی پر اپنی حیرت کا اظہار کیا۔ ویرا کسی موقع پر مجھے بتا چکی تھی کہ نیویارک میں کنگال جوڑے جب زمانے کی نظروں سے چھپنے کے لیے کرائے پر کوئی جگہ لینے کی استطاعت سے محروم ہوتے ہیں تو وہ لفٹوں اور پارکنگ لاٹس تک کو اپنے خلوت کدوں میں تبدیل کر کے اپنی ضرورتوں کا درماں کر لیتے ہیں۔ جبر کا شائبہ نہ ہو تو نیویارک کے شہری ایسے مواقع پر اپنی آنکھیں بند کر کے روایتی لاتعلقی سے کام لیتے ہیں۔

پارکنگ لاٹ بیٹھنے یا سونے کی جگہ نہیں تھی۔ جینی کو جس نے بھی دیکھا ہوگا، چند منٹ کے لیے دیکھا ہوگا اور یہ سمجھا ہوگا کہ وہ ڈیٹ پر وہاں آئی ہے اور گاڑی میں بوائے فرینڈ کی آمد کا انتظار کر رہی ہے۔ اس رائے کے بعد کسی کو اس پر توجہ دینے کی ضرورت نہیں تھی۔

نیم روشن بلکہ نیم تاریک پارکنگ لاٹ کا وہ استعمال مجھے خاصا کارآمد محسوس ہوا۔

میرے ذہن نے چند ہی ثانیوں میں وہ سب سوچ لیا اور میں نے جینی سے گفتگو میں وقفہ دیے بغیر کہا "یہ تمہارے لیے ایک کٹھن وقت تھا جو آسانی سے گزر گیا۔ تم کو کچھ صدقہ خیرات وغیرہ دینا چاہیے۔"

"تم آجاؤ...... اس وقت میں تمہارے سہارے کی شدید ضرورت محسوس کر رہی ہوں۔ اپنی مرضی سے صدقہ خیرات بھی وصول کر لینا۔" اس کی آواز یکایک دھیمی ہو گئی۔

وہ اس کا لاشعوری احساسِ جرم تھا جس نے اسے آواز دھیمی کرنے پر مجبور کیا ورنہ اس کے گھر میں یہ سب سننے والا کون تھا؟ فون پر آواز بہرحال ایک حد کے اندر رہتی ہے۔ چیخ دھاڑ کر بھی ریسیور کو لاؤڈ اسپیکر نہیں بنایا جا سکتا۔

مگر حیرت ناک طور پر مجھے یوں محسوس ہوا جیسے ویرا نے جینی کی وہ پیش کش سن لی ہو۔ وہ باتھ روم کا دروازہ کھول کر تیر کی طرح میری طرف آئی تھی۔

"تمہیں جو دینا ہے خود ہی دے دو!" میں نے کن انکھیوں سے ویرا کی طرف دیکھتے ہوئے بادلِ نخواستہ کہا۔ "میں تمہارے پاس نہیں آ سکتا۔ روزی باتھ روم سے آ گئی ہے۔ اسے اپنے پاس بلا لینا۔"

"اس کے پیچھے تم تتلیاں مارتے رہتے ہو مگر اس سے تمہارا دم نکلتا ہے۔" بے ساختہ ہنسی کے زمزم میں جینی کی آواز آئی "وہ تمہیں کھا نہیں جائے گی۔"

"تم واقعی سمجھ دار ہو۔" میں نے ویرا کو سنانے کے لیے وہ ذو معنی اعتراف کیا پھر کہا "اپنے دفتر کے کسی آدمی کے گھر فون کر کے اپنی غیر متوقع غیر حاضری کا کوئی بہانہ ریکارڈ کرا دو۔ اسے اصل واقعے کی ہوا بھی نہ لگنے دینا۔ زخمی ہونے تک تمہارا باس یہی سمجھ رہا تھا کہ ہیلن کے بعد تم بھی اچانک ملازمت چھوڑ کر بھاگ گئی ہو۔ اس کے اس وہم کی تردید ضروری ہے۔"

"زخمی؟" جینی کی متعجب آواز ابھری "وہ یکایک کیسے زخمی ہو گیا؟ دوپہر کو تو میں نے اسے دفتر میں ٹھیک ٹھاک چھوڑا تھا۔"

"شاید تم نے ٹیلی ویژن نہیں دیکھا۔ اس پر خبر ملی ہے کہ کوئنز ٹاؤن ایکسپریس وے پر کسی نے کوئی مار کر اس کی کئی ہڈیاں توڑ ڈالی ہیں۔"

"مجھ سے ایسے انجان نہ ہو۔ سچ سچ بتاؤ کہ تم نے اتنا بڑا کام کیسے کر ڈالا۔ آج کل تو وہ اپنے سائے تک سے بھڑک رہا ہے اور حفاظتی انتظامات کے بغیر کہیں نہیں آتا جاتا۔"

"لڑکی!" میری آواز اچانک سرد اور سخت ہو گئی "کیا میں فون بند کر دوں؟"

"اوہ سوری.... اصل میں شاید ابھی تک اپنے حواس میں نہیں ہوں۔ میں روزی سے بات کروں گی۔ پلیز تھوڑی دیر کے لیے میرے پاس آجاؤ۔ اس وقت

تنہائی سے مجھے خوف آ رہا ہے۔"

"میں فون روزی کو دے رہا ہوں، اسی سے بات کرلو۔" یہ کہہ کر میں نے ریسیور ویرا کی طرف بڑھا دیا۔ وہ میرے قریب کھڑی شتربانہ نظروں سے مسلسل مجھے گھورے جا رہی تھی۔

اس نے ماؤتھ پیس پر اپنی ہتھیلی رکھ کر مجھے گھورا اور کڑے لہجے میں پوچھا "جینی سے تم کیا لینے دینے کی باتیں کر رہے تھے؟"

"کچھ نہیں، صدقے اور خیرات کا ذکر تھا۔ آج وہ ایک ناگہانی مصیبت سے بال بال بچی ہے۔"

"اس نے تم سے کوئی اول فول بات تو نہیں کی؟" ویرا کی چھٹی حس ایسے معاملات میں ہر وقت بالکل صحیح ڈنک پر چلتی تھی۔

"خدا کا خوف کرو ویرا۔" میں نے تلخ لہجے میں کہا "وہ بے چاری ابھی تک صدمے کی حالت میں ہے۔ تم بھی ایسے تجربے سے گزرو تو اندازہ ہوگا کہ انسان کی کیا حالت ہو جاتی ہے۔"

ویرا نے مطمئن ہو کر ریسیور کان سے لگایا اور بے ساختہ مسرت آمیز لہجے میں بولی "ہائے جینی! تم نے تو میرا دم ہی نکال دیا تھا...... آج دوپہر سے تم کہاں مری ہوئی تھیں۔"

میں دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام کر بستر پر بیٹھ گیا۔ عجیب جوئی اور منافقت کے فنون میں ویرا شیطان سے بھی چار ہاتھ آگے تھی۔

چند منٹ قبل ویرا جینی کے بارے میں شکوک و شبہات کا اظہار کر رہی تھی۔ اس سے باتیں شروع ہوئیں تو وہ بات بات پر بچھنے لگی۔ جینی کی یوں دل جوئی کر رہی تھی جیسے وہ اس کی ہم عمر سہیلی نہیں، ننھی اولاد ہو۔

ہمارا وہ دن خاصا مصروف گزرا تھا۔ ویرا کی یک طرفہ منافقانہ گفتگو سننے سے مجھے کوئی دلچسپی نہیں تھی۔ میں نے اٹھ کر مساج کے دو گلاس بنائے اور ایک ویرا کے سامنے سائیڈ ٹیبل پر رکھ دیا۔

گلاس سے اس تلخ سیال کا پہلا بڑا گھونٹ لیتے ہوئے میری نگاہ وال کلاک پر پڑی تو میں مضطرب ہو گیا۔ سوا نو بج رہے تھے۔ بدری شاید رحمت میں اپنے ہوٹل میں واپس آ چکا تھا۔ مجھے اس سے جلد از جلد بہت سی اہم باتیں کرنی تھیں۔

میں نے ویرا کے شانے پر ہاتھ رکھ کر اسے وال کلاک کی طرف متوجہ کیا لیکن وہ میرا مطلب نہ سمجھ سکی۔ فون پر جینی سے باتیں کرتے ہوئے اس نے استفہامیہ انداز میں اپنی بھویں چڑھائیں تو میں نے اشارے سے اسے سمجھایا کہ مجھے فوراً ایک ضروری فون کرنا تھا۔

ویرا کچھ سمجھی یا نہیں سمجھی لیکن اس نے جینی کے ساتھ اپنی گفتگو سمیٹنے کی کوششیں شروع کر دیں۔

"ٹھیک ہے ڈارلنگ!" چند منٹوں کے تبادلے کے بعد اس نے اختتامی انداز میں کہا "میری کوشش ہوگی کہ آج کی رات ہم دونوں تمہارے ساتھ گزار سکیں۔ مجھے پورا اندازہ ہے کہ آج کے منحوس واقعے نے تمہیں اندر تک سے دہلا کر رکھ دیا ہوگا۔"

ریسیور رکھ کر وہ پھاڑ کھانے والے انداز میں میری طرف گھومی اور غرائی "خود اسے گھنٹا بھر سے رام لیلا سنا رہے تھے، میں نے دو منٹ بات کی تو تکلیف ہونی شروع ہو گئی۔ کسے فون کرنا ہے تمہیں؟"

"تمہیں معلوم ہے کہ بدری ٹھیک دس بجے اپنے کمرے میں لوٹ آتا ہے۔ اس وقت ساڑھے نو بجنے والے ہیں۔" میں نے اسے نرمی سے جواب دیا اور اس نے جھلائے ہوئے لہجے میں سوال کیا "وہ تمہیں کون سی کہانی سنا رہی تھی؟"

"اسحاق گھنی کی پریشانی پر اسے تشویش ہے۔" ویرا نے لڑنے والے لہجے میں کہا "لنچ کا وقفہ ختم ہونے کے بعد اس نے دو مرتبہ جینی کی ریکارڈنگ مشین پر پیغام چھوڑا تھا۔ تم نے یہ بتا کر کہ اسحاق گھنی اسے بھگوڑی سمجھ رہا ہے، اسے بری طرح وحشت زدہ کر دیا ہے۔"

"اور اس کی وحشت دور کرنے کے لیے آج کی رات تم اس کے پاس گزارو گی؟"

"تمہیں معلوم ہے کہ وہ میری عزیز ترین سہیلی ہے۔ اس برے وقت میں میں اس کے کام نہیں آؤں گی

"تو پھر کون آئے گا؟" اس کا لہجہ دھیما ہونے کے بجائے تیز ہوتا جا رہا تھا۔

"جاؤ ضرور جاؤ۔" میں نے سر جھٹک کر کہا "صبح تک میں تمہاری قبر کھدوا کر تیار رکھوں گا۔"

"یہ کام کسی اور کو سونپ دو کیونکہ تمہیں بھی میرے ساتھ چلنا ہے۔" اس نے استہزائیہ انداز میں اپنا فیصلہ صادر کر دیا "قبریں دو اور برابر ہونی چاہئیں۔"

"زبا! کیا تمہاری عقل پر بالکل ہی پتھر پڑ گئے ہیں؟" میں نے دانت پیستے ہوئے پوچھا۔

"انسانی ہمدردی اور وفاداری سے کام لینے کو تم عقل پر پتھر پڑنا کہتے ہو تو پھر یقیناً ایسا ہوا ہے۔ تم دانت پیس کر مجھے اپنا ارادہ بدلنے پر مجبور نہیں کر سکتے۔"

"بات سمجھنے کی کوشش کرو۔ وہ زخمی ہونے سے پہلے جینی کے غائب ہو جانے پر بل کھا رہا تھا۔ اس نے مجھ سے بھی گلہ کیا تھا کہ ہیلن کے بعد ایک اور لڑکی نے اس کی نوکری پر لات ماردی ہے۔ ہیلن کو اس نے پاگل کرایا تھا تو وہ جینی کو معاف نہیں کرے گا۔ اس نے فوراً ہی کسی کو جینی کے گھر کی نگرانی پر مامور کر دیا ہوگا۔ اسحاق گھنی بے شک زخمی ہو کر اسپتال میں پہنچ چکا ہے مگر اس کا مامور کیا ہوا آدمی اس کی ہدایات کا پابند ہے۔ جینی کے سوا جو بھی اس گھر میں داخل ہوا عتاب کا نشانہ بن جائے گا۔"

اس کے تیور بتدریج نرم پڑتے چلے گئے۔ یہ اس بات کی علامت تھی کہ میری دلیل اس کی کھوپڑی میں سما رہی تھی۔

"میری اور جینی کی باتوں سے تمہیں پریشانی لاحق ہو رہی تھی، آسمان گرا جا رہا تھا، اب تمہیں بدری کو فون کرنے کی کوئی عجلت نہیں ہے۔" مجھے کوئی جواب دینے کے بجائے اس نے اچانک ہی نیا طعنہ تلاش کر لیا اور میں دل ہی دل میں اسے برا بھلا کہتا فون کی طرف متوجہ ہو گیا۔

جلال ہوٹل کے آپریٹر نے فوراً ہی لائن بدری ناتھ سے ملا دی۔ میری آواز پہچانتے ہی وہ رہے سہے پُرجوش لہجے میں بولا "آج میں تمہاری کال کا انتظار کرتے کرتے سوکھ گیا۔ یہاں کی پُراسرار سرگرمیاں اچانک زور پکڑ گئی ہیں۔ اس وقت مجھے دفتر میں ہونا چاہیے تھا لیکن میں پیٹ میں درد کا بہانہ کر کے تمہارا فون سننے کے لیے یہاں رکا ہوا ہوں.... خوش خبری تم نے سن لی ہے۔ تم نے اسحاق گھنی کو بہت بڑے جال میں پھنسایا ہے۔ وہ مشکل ہی سے نکل سکے گا۔"

فون لائن پر بی ایس بڑی موجود اور فعال تھا۔ میں نے اس کے انداز سے کی تصدیق۔ تیور بدلے بغیر کہا "وہ اب تک آزاد کیوں ہے؟ اس کے خلاف کارروائی کیوں شروع نہیں ہوئی؟"

"سی آئی اے ہیڈکوارٹرز میں کئی بڑے سر جوڑے بیٹھے ہیں۔ اسحاق گھنی وی آئی پی ہے۔ اسے صدر کی تحریری اجازت کے بغیر نہیں پکڑا جا سکتا۔ تھوڑی دیر پہلے ہی ایک سمری بنا کر وائٹ ہاؤس فیکس کی گئی ہے۔ فون پر رابطے ہو رہے ہیں۔ بس وائٹ ہاؤس کی اجازت کا انتظار ہے۔ ہیڈکوارٹرز میں ہر چھوٹا بڑا عہدے دار اسے پس زنداں ڈالنے پر تلا بیٹھا ہے۔"

"اتنے واضح جرم کے باوجود اس کے خلاف عام قوانین حرکت میں نہیں آ سکتے؟" میں نے گیپ کا ذکر کیے بغیر غصے اور مایوسی سے پوچھا۔

"خود میرے لیے یہ بات ناقابل فہم ہے۔ میں کئی افسروں سے بات کر چکا ہوں۔ ہر ایک کسی گیپ کی بات کر رہا ہے، کہیں کوئی خلا ہے جو اسحاق گھنی کی گرفتاری میں حارج ہے۔ اسے صدر کا فرمان ہی پُر کر سکتا ہے۔ اس کارروائی کے بغیر اس پر ہاتھ نہیں ڈالا جا سکتا۔"

میں اس کی بے بسی پر دل ہی دل میں ہنس کر رہ گیا۔ سی آئی اے کے گھاگ اور منجھے ہوئے افسران لفظی رعایت کا فائدہ اٹھا کر سبز فائل میں محفوظ گیپ نامی دستاویز کے اشارے دے رہے تھے اور وہ کم فہم یہ سمجھ رہا تھا کہ کوئی قانونی سقم سی آئی اے والوں کی راہ میں حائل ہے۔

کھیل سمٹ کر ایک لفظ پر مرکوز ہو چکا تھا اور وہ گیپ تھا۔

آزر کے جال کو گھیرے میں لینے کے لیے میں ہر جتن کر چکا تھا۔ اس کے خلاف بہت سا مواد میرے علم میں

تا لیکن میں اس سے کوئی قانونی جنگ لڑنے کی پوزیشن میں نہیں تھا۔ اس تک رسائی حاصل کر کے اسے موت کے گھاٹ اتارنا میرا مشن بن چکا تھا جس میں ویرا کا جذبہ انتقام بھی شامل تھا۔

ان دنوں میں اپنی سرزمین پر نہیں بلکہ امریکا میں تھا جہاں قانون میری تلاش میں تھا۔ مجھے اور ویرا کو امریکا حکومت نے اشتہاری مجرم قرار دے کر خطیر انعاموں کا اعلان کیا ہوا تھا۔ ہم دونوں کے لیے خود کو چھپائے رکھنا بہت اہم تھا۔ اس معاملے میں ذرا سی لغزش ہمیں دوسرے جہانوں کی سیر کرا سکتی تھی۔

پورے امریکا میں صرف دو افراد ہماری اصلیت سے باخبر تھے۔ یہ جینی اور بلیک ڈیڈ کی عظمت تھی کہ ان دونوں نے ہماری اصلیت اور ٹھکانے سے واقف ہونے کے باوجود خطیر انعامات کو ٹھکرا دیا تھا۔ عام امریکیوں سے اس بے لوثی کی توقع نہیں کی جا سکتی تھی۔ ان کے بارے میں ویرا خود کہہ چکی تھی کہ اتنی بڑی رقم کے لیے وہ اپنی ماؤں تک کو بیچ سکتے تھے۔

ان حالات میں ہمارے لیے آرزک نیل سے دو بدو مقابلہ کر کے اسے ہلاک کرنا اور خود صاف بچ نکلنا روز بروز مشکل ہوتا چلا جا رہا تھا۔ ہر وقت ہمارے نشانے پر موجود ہوتے ہوئے بھی وہ بالکل محفوظ اور فعال تھا۔ یہ ممکن تھا کہ وقت گزرنے کے ساتھ حالات پر ہماری گرفت کمزور ہوتے ہوئے بالکل ختم ہو جاتی اور ہمیں بے سروسامانی کے عالم میں واپسی کی راہ اختیار کرنی پڑتی۔

بلیک ڈیڈ کی دخل اندازی نے ہماری یہ مشکل یوں آسان کی کہ اسی شام آرزک نیل ایک قاتلانہ حملے میں بری طرح گھائل ہو کر اسپتال پہنچ چکا تھا مگر زندہ تھا۔

سی آئی اے والے کسی دن تھرٹی کے معاملے میں اس سے برگشتہ تھے۔ ٹائم بم کے خون ریز دھماکے نے ان کی برہمی میں اضافہ کر دیا تھا لیکن کیپ ان کی راہ کا وزنی پتھر تھا۔

اگر کیپ کے ایک فریق یعنی سی آئی اے کے کارندوں کو یہ خبر پہنچا دی جاتی کہ کیپ کی فائل آرزک نیل کے ہاتھوں سے نکل کر کسی اور کے قبضے میں جا چکی ہے تو وہ اپنی نفری کے ساتھ اسپتال پر دھاوا بول کر آرزک نیل کو ایک عام ملزم کی طرح حراست میں لے سکتا تھا۔

جینی اور بلیک ڈیڈ کے لیے ہم دونوں ڈیچی اور ویرا تھے مگر بدری تانکھ کے لیے میں شجر نکلی تھا۔ میں اس سے کیپ پر اپنے قابض ہونے کا اعتراف نہیں کر سکتا تھا۔ وہ کام ڈیچی ہی کے بس کا تھا۔

میں نے بس لمحہ بھر کے لیے سوچا اور پھر آہستگی سے کہا۔ ''تم غلط سمجھ رہے ہو بدری۔ کیپ پانچ صدارتی کاغذوں پر مشتمل اس دستاویز کا نام ہے جس کی رو سے امریکا میں صدر کے خصوصی حکم نامے کے بغیر کوئی ریاستی یا وفاقی ادارہ یا اہلکار..... اسحاق تھنی کو نہیں پکڑ سکتا۔''

''...مانی کا!'' بدری تانکھ نے ... حیرت کا اظہار کیا۔ ''اس قدر راز کی بات تم مجھے ... رہے ہو۔''

''یہ راز مجھے آج ہی معلوم ہوا ہے۔ عباس کرمانی نے بتایا ہوتا تو میں آج بھی پہلے کی طرح کیپ سے بے خبر ہوتا۔'' میں نے فی البدیہہ جواب دیا۔

ویرا میرے ان فقروں پر بُری طرح چونک پڑی۔ وہ میری زبان سے عباس کرمانی کا نام پہلی بار سن رہی تھی اور وہ بھی سبز فائل یا کیپ کے سلسلے میں۔

''میں شکوہ نہیں کر رہا مگر کل رات تمہارا آخری فقرہ بہت معنی خیز تھا۔ تم نے کہا تھا کہ اسحاق تھنی مجھ سے بچا تو تمہارے ہاتھوں مارا جائے گا۔ آج تم نے اس کی گتھی بڑی حد تک واضح کر دی ہیں۔ اس کا مطلب ہے کل بھی تم کو بہت کچھ معلوم تھا۔ اگر میں اپنے کمرے کے دروازے پر ہونے والی دستک کی وجہ سے اچانک فون بند نہ کر دیتا تو تم کل ہی بہت کچھ بتانے کے موڈ میں تھے۔''

''کل میں تمہیں صرف اتنا بتاتا کہ ہمارے علاوہ کچھ اور لوگ بھی اسحاق تھنی کے پیچھے لگے ہوئے ہیں۔ ان میں عباس کرمانی کا نام سرفہرست ہے۔''

''یہ عباس کرمانی کون ہے اور اچانک کہاں سے بیچ میں آ کودا؟'' اس نے سوال کیا۔

''یہ ایک مانا ہوا ایرانی سیکرٹ ایجنٹ ہے جو کئی ماہ سے نیویارک میں چوری چھپے اپنا کام کر رہا ہے۔ اسحاق

گھنٹی کو سارا تحفظ اسی وقت تک حاصل ہے جب تک وہ گیپ پر قابض ہے۔ آج مجھے پتا چلا ہے کہ گیپ کی سیز فائل تین چار دن پہلے عباس کرمانی اڑا چکا ہے۔"

"اوہ....!" آواز سے اندازہ ہوا کہ بدری ناتھ خوشی سے اچھل پڑا تھا۔ "یہ اس سال کی سب سے بڑی خبر ثابت ہو سکتی ہے۔ مجھے اس بارے میں سب کچھ بتا ڈالو۔"

"عباس کرمانی نے وہ باتصویر کاغذ دکھائے ہیں۔ تحریر میرے لیے ناقابل فہم تھی مگر عباس اسے پڑھ چکا ہے۔ اس کے پانچویں صفحے پر صدر امریکہ اور اس المپئر اور آئزک نش کے ساتھ ہی آئی اے کے ڈائریکٹر کے بھی دستخط ہیں....."

"یہ سب تم اپنی آنکھوں سے دیکھ چکے ہو؟" بدری ناتھ نے تحیر زدہ آواز میں سوال کیا۔

"بالکل۔ میری اس بات پر تمہیں ذرا بھی شبہ نہیں ہونا چاہیے۔ میں تمہیں یہ بھی بتا دوں کہ ان کاغذات کی بناوٹ میں وائٹ ہاؤس کا مونوگرام واٹر مارک کی صورت میں بہت واضح ہے۔"

"یہ سب دیکھ لینے کے باوجود تم گیپ کے متن سے واقف نہیں ہو سکے؟"

"نہیں! عباس اسے اپنا ٹریڈ سیکرٹ کہتا ہے۔ متن وہ ایرانی حکام کو ہی بتائے گا۔" میں نے اس بارے میں پہلے سے ایک لفظ بھی نہیں سوچا تھا لیکن بدری ناتھ سے معلوم ہونے والی صورت حال کی روشنی میں، میں نے جو پہلا جھوٹ بولا تھا، اسے نبھانے کے لیے ہر بات ذہن پر خود بہ خود وارد ہوتی چلی جا رہی تھی جیسے حقیقت بھی وہی رہی ہو۔

"یہ خبر یہاں کھلبلی مچا دے گی اور اسی وقت گاڑیوں کا جلوس اسحاق گھنٹی کی گرفتاری کے لیے نیو پارک روانہ ہو جائے گا۔ بات صرف یقین کی ہے۔ تم نے جو کچھ مجھے بتایا ہے، وہ کسی کو بھی یقین دلانے کے لیے کافی ہے۔ یہاں میرے نام کا ڈنکا بج جائے گا۔"

"عباس نے مجھے صرف اتنا بتایا ہے کہ متن میں اس تحریری معاہدے کو جنرل ایڈمنسٹریشن پروڈی جر کا نام دیا ہے جس کا مخفف گیپ بنتا ہے۔"

"یہ سب سے اہم اطلاع ہوگی۔ تم نے بہت بڑا کام کیا ہے۔ میں تمہیں مان گیا۔ اگر یہ عباس کرمانی بیچ میں نہ آ کودتا تو اسحاق گھنٹی کی آخری گھنٹی بج چکی ہوتی.... واہ.... مزا آ گیا۔ دھڑا دھڑ تمہارا بے بو نمبر میں نے کیا ہوں گی۔ یہاں سے نئی دہلی تک جھوم بج جائے گی۔" خوشی سے بغلیں بجاتے بجاتے اس نے چونک کر پوچھا "مگر یہ اسحاق گھنٹی کے زخمی ہونے کا کیا چکر ہے؟"

"گیپ کی خبریں سن کر خوشی میں تم خود ہی پٹری سے اتر گئے تھے۔ کہانی کا سب سے دلچسپ حصہ یہی ہے کہ فائل اڑا لینے اور پڑھ لینے کے بعد عباس کرمانی نے اسحاق گھنٹی کو بلیک میل کرنے کا چکر چلایا۔ ان دونوں میں کئی مرتبہ بات ہوئی پھر پچاس لاکھ ڈالر میں گیپ کی واپسی کا سودا ہو گیا۔ عباس اس طرح اسحاق گھنٹی کو سامنے لا کر ٹھکانے لگانے کا فیصلہ کر چکا تھا۔ دوسری طرف اسحاق گھنٹی وہ چار لاکھ ڈالروں اور ردی کاغذوں والے سوٹ کیس میں ٹائم بم لگا کر اسے مارنے کی سازش تیار کر چکا تھا۔ عباس کا نشانہ خطا ہو گیا۔ گولی دل کے بجائے ران پر لگی۔ زخمی ہوتے ہی وہ بزدل چوہا سوٹ کیس کو بھول گیا اور ٹائم بم اپنے مقررہ وقت پر پھٹ کر تباہی پھیلا گیا۔"

"یعنی وہ فائل اب بھی عباس کرمانی کے ہی پاس ہے؟" اس نے تصدیق چاہی۔

"وہ کٹر محب وطن ہے۔ کسی کو فائل کی ہوا بھی لگنے دے گا۔" میں نے کہا۔

"تم کو بھی نہیں؟ تمہاری تو اس سے دوستی ہو چکی ہے۔" اس نے پر امید لہجے میں پوچھا۔

"اس کا بھی احسان کم نہیں کہ اس نے گیپ کا اصلی مسودہ مجھے دکھا دیا۔ میں نے اس سے فوٹو کاپی مانگی تھی مگر وہ ناراض ہو گیا۔ میں نے بہت مشکل سے اسے منایا تھا۔"

"چلو لعنت بھیجو۔ ہم کو آم کھانے سے مطلب ہے۔ پیڑ گننے کا کیا فائدہ؟"

"تم نے کافی دیر کے بعد ایک ضروری بات کی ہے۔ اب یہ بتاؤ کہ پرسٹن والی تفتیش کا کیا رہا؟" اس کے دماغ میں ابھرنے والے سوال کے بعد میں نے کافی ... دیر سے رکا ہوا سوال داغ دیا۔

"اسحاق تفتیش پر تا کام تھا۔ حملے کی خبر نے یہاں دوسرے سارے کاموں کو پیچھے ڈال دیا ہے ورنہ ہر شخص اسے جے ولسن کے غم میں گھلا جا رہا تھا۔ تم نے کہا تھا کہ تم نے وہاں اپنا کام کر لیا تھا مگر وہاں جا کر باہروں نے اندازہ لگایا ہے کہ ولسن نے اپنا کام پورا کر لیا تھا۔"

"ان کی یہ خوش فہمی ہمارے حق میں ہے۔" میں نے خوش دلی سے کہا۔ "تم بھی ان کے ساتھ جانے والے تھے انہوں نے یہ رائے کس بنیاد پر قائم کی ہے۔"

"ایک پلنگ کے قریب فرش کی ریت میں باریک پڑیا سے ... کی کافی مقدار ملی تھی۔ وہاں ایسے نشان بھی تھے جیسے خون پونچھا گیا ہو۔ ... برقی مقناطیس پر وہ ذرات چپکتے ہی سب کے چہروں پر اطمینان کی لہر دوڑ گئی تھی۔"

"پھر گمشدہ شکار کے بارے میں کیا طے ہوا تھا؟" میرے لیے وہ مسئلہ بھی مساوی اہمیت کا حامل تھا۔

"صرف ایک مشکوک نام سامنے آیا ہے۔" یہ کہہ کر اس نے مشتبہ مس روتھ بیل کی کہانی سنا دی۔ جو باتیں بلیک زیرو کا آدمی معلوم کر سکتا تھا، ان کا سی آئی اے کے تجربے کار ایجنٹوں کی نظروں سے اوجھل رہنا ناممکن تھا۔

ولسن ایک بین الاقوامی ادارے کا ذمے دار اہلکار تھا۔ یہ کچھ پتا نہیں کہ وہ انفرادی طور پر ... سی آئی اے کا آلۂ کار بنا تھا یا انٹرنیشنل اٹامک انرجی کمیشن کی آڑ میں امریکا کی ایجنسیاں اپنی سازشوں کو بروئے کار لا رہی تھیں۔ سرکاری طور پر اس کی واپسی اور تلاش کے لیے شدید دباؤ پڑ رہا تھا۔ ایک بہت بڑی ٹیم مستقل طور پر پرسٹن میں جم کر بیٹھی تھی اور وہاں بال کی کھال نکالنے میں مصروف تھی۔ دوسرے شہروں میں ایف آئی اے والے کام کر رہے تھے۔

بدری ناتھ خود بھی ایک شاطر ایجنٹ تھا۔ میرے ایما پر اس نے کھل کر ولسن کی کار کی نشان دہی کرنے کے بجائے یہ تجویز پیش کی تھی کہ پرسٹن کے قریبی شہروں میں ولسن یا اس کی کار کو تلاش کیا جائے۔ اس تجویز کی قبولیت کے ڈیڑھ گھنٹے بعد ہی ولسن کی کار مل گئی تھی اور بدری ناتھ کے لیے توقیر کا رویہ اختیار کیا جانے لگا تھا۔

"پرسٹن کے ویرانے میں بیٹھے ہوئے تینوں افراد جلد ہی اپنا سر پیٹنے پر مجبور ہو جائیں گے۔" اس سے وہ تفصیلات سن لینے کے بعد میں نے ہنستے ہوئے کہا۔

"یہ اتفاق ہے کہ تمہیں اس شہر کے جس علاقے میں جانا پڑا، وہ پس ماندہ اور گندہ ہے ورنہ پرسٹن خوب صورت اور تاریخی شہر ہے۔ مجھے وہاں گھومنے پھرنے کا موقع ملا تھا۔"

وہ پیٹ میں درد کا بہانہ کیے اپنے ہوٹل کے کمرے میں محصور تھا۔ مجھے بھی فرصت تھی۔ پرسٹن کی بات چھڑی تو میں نے نیو جرسی کی بے رونقی کا بھی ذکر کیا۔ وہ شاید فرصت کے اوقات میں مختلف سیاحتی کتابچے پڑھتا رہا تھا، تو راہی وضاحتیں پیش کرنے لگا۔

اس کا فیصلہ تھا کہ فری وے ہر شہر سے دور، ویرانوں سے گزرتی ہیں اس لیے ان پر سفر کر کے کسی علاقے کے بارے میں رائے قائم نہیں کی جا سکتی۔ باغات، سبزے اور میدانوں کے معاملے میں نیو جرسی کے شہر بھی گئے گزرے نہیں تھے۔ غیر سرکاری طور پر اس ریاست کو باغات کی ریاست بھی کہا جاتا تھا وغیرہ وغیرہ۔

بظاہر وہ مہمل سی گفتگو تھی جو وقت گزاری یا وقت کے زیاں سے زیادہ اہمیت نہیں رکھتی تھی مگر اسی دوران میں بدری کو ایک اہم نکتہ سوجھ گیا اور اس پر اسی وقت بات بھی ہو گئی۔

اسے بھارتی سیکرٹ سروس والوں سے عارضی طور پر آزرک جیل کی تحویل میں دیا گیا تھا اور اس نے بدری کو تربیت کے لیے سی آئی اے کے حوالے کر دیا تھا۔ اسے ڈر تھا کہ اس نے گیب اور عباس کرمانی کے بارے میں کارآمد معلومات مہیا کیں تو خراج تحسین ملنے کے ساتھ ساتھ یہ اندیشہ بھی تھا کہ اس پر شک کیا جانے لگے۔ وہ باتیں جو امریکا کو جاننے اور اس کے لیے برسوں سے کام کرنے والے سرتوڑ کوششوں کے باوجود نہیں معلوم

کر سکتے تھے۔ بدری ناتھ کی زبان سے عجیب معلوم ہوتیں اور فطری طور پر یہ جاننے کی کوشش کی جاتی کہ اس کی معلومات کا کیا ذریعہ تھا۔

بدری ناتھ کے پاس اس اہم سوال کا کوئی اطمینان بخش جواب نہیں تھا۔

آئزک نیل کو اس کے کیفر کردار تک پہنچانے کے لیے کیمپ کے بارے میں جملہ معلومات سی آئی اے کے بڑوں تک پہنچانی ضروری تھیں۔ میں نے اسکاچ کے گلاس سے ایک گھونٹ لے کر چند ثانیوں تک غور کیا اور پھر ذہن میں ایک خطرہ ابھرتے ہی میرے رونگٹے کھڑے ہو گئے۔

سی آئی اے کے ذہن میں یہ نقطہ یا روز ہی بدری ناتھ کو فون کر رہا تھا۔ نیشنل کمپیوٹر میں محفوظ ہی بھی۔ بسی نے ... بات میں دخل اندازی کی کوشش نہیں کی تھی مگر دنیا بھر میں ایک شہر سے دوسرے شہر کو کی جانے والی کالز میں دونوں طرف کے فون نمبر اور گفتگو کا دورانیہ وغیرہ خود کار طریقے سے ریکارڈ کیا جاتا ہے۔ اگر بدری کے ضرورت سے زیادہ باخبر ہونے پر کسی کے کان کھڑے ہوتے اور وہ جیفرسن ہوٹل کا ریکارڈ چیک کرتا تو اسے یہ معلوم ہو سکتا تھا کہ بدری کے لیے روزانہ مقررہ اوقات میں باہر سے فون آتے رہے ہیں۔

کمپیوٹرز کی موجودگی میں یہ سراغ لگانا زیادہ مشکل نہیں تھا کہ بدری ناتھ کو وہ کالز مین ہٹن سے چین پلازہ ہوٹل کی پانچویں منزل کے ایک خاص کمرے سے کی جاتی رہی ہیں اس انکشاف کے بعد ہمارے لیے ایسے سنگین خطرات پیدا ہو سکتے تھے جن کا تصور ہی تکلیف دہ تھا۔

"تم کہہ دو کہ عباس نے نیویارک سے فون کر کے تم کو اپنی خوشی میں شریک کیا ہے۔" میں نے ٹھہری ہوئی اور گمبھیر آواز میں مشورہ دیا۔

"مگر کیوں....؟ میں اسے کیا جانوں؟ وہ مجھے کیوں فون کرے گا؟" میرے لہجے پر بدری ناتھ نے بوکھلا کر ایک ہی سانس میں تین سوالات کر ڈالے۔

"وہ ایک ایرانی سیاح کے روپ میں تمہیں دہلی، بمبئی اور آگرہ میں ملا تھا۔" میرے ذہن میں ایک نیا خاکہ تیار ہونے لگا "کئی مہینے تک تم دونوں کی دوستی رہی۔ وہ بھی کبھار تمہیں خط لکھتا رہا۔ تم نیویارک آئے تو ایک دن وہ تمہیں مل گیا۔ دونوں نے ایک دوسرے کو پہچان لیا۔ اس نے تمہیں سختی سے منع کیا کہ اس کا اصل نام نہ لو۔ امریکا میں وہ نام بدل کرتا رہا تھا۔"

میں گلاس سے ایک گھونٹ لینے کے لیے خاموش ہوا تو بدری ناتھ بے چینی سے فون پر بول پڑا "بولتے رہو۔ میں دھیان سے سن رہا ہوں۔ اس کہانی میں جان معلوم ہوتی ہے۔"

"پھر تم نیویارک سے رچمنڈ چلے گئے۔ اس نے نہ جانے کس طرح تمہارا سراغ لگا لیا اور روز تمہیں فون کرنے لگا۔ وہ ذاتی باتیں کرتا تھا اس لیے تم نے کسی سے اس کا ذکر نہیں کیا۔ آج اس نے کیمپ کے بارے میں لب کشائی کی تو تم نے اس کی طرف سے رازداری کی ہدایت کے باوجود اپنا فرض سمجھا کہ ساری معلومات اپنے بڑوں تک پہنچا دو۔"

"وہ رہتا کہاں ہے؟" بدری ناتھ نے مشتبہ لہجے میں سوال کیا۔

"اس نے تمہیں اپنے صحیح ٹھکانے سے کبھی آگاہ نہیں کیا۔ امریکا میں اس کا رویہ رازدارانہ بلکہ پراسرار سا تھا۔ دوستی کی وجہ سے تم زیادہ تجسس میں نہیں پڑے۔"

"اور اگر انہوں نے فون کا ریکارڈ چیک کر لیا تو میں کہاں جاؤں گا؟"

"میری کالز ریکارڈ پر موجود ہیں۔ تمہاری پوزیشن پر ذرا بھی حرف نہیں آئے گا۔" آئزک نیل اس وقت میرے گلے کی ہڈی بن کر رہ گیا تھا۔ اس کے بارے میں زبان کھولنا بھی ایک مسئلہ بنتا ہوا نظر آ رہا تھا۔ میں اپنے اندرونی اضطراب پر قابو پا کر پورے سکون سے بدری کو تھپکیاں دے رہا تھا۔

"تم مشکل میں پڑ جاؤ گے۔ بات اس حد تک بڑھی تو وہ کسی بھی وقت تمہارے کمرے کے دروازے پر دستک دے رہے ہوں گے۔"

"دینے دو۔ میں انہیں یہاں نہیں ملوں گا۔ میں اسی وقت یہ ہوٹل چھوڑنے کا فیصلہ کر چکا ہوں۔" میں نے پرسکون لہجے میں کہا۔ میرے ان الفاظ پر ویرا متحیر نظر آنے لگی تھی۔

"اس وقت تم روانی میں بڑے بڑے فیصلے کئے جا رہے ہو۔ اس پوری مشق کے نتیجے میں وہ یہ نتیجہ اخذ کریں گے کہ عباس کرمانی نیویارک میں اسلم خان بن کر رہ رہا ہے۔"

"آج کل ایرانی امریکا کی سب سے بڑی کمزوری ہیں۔ ان کی ساری توجہ ایرانی ایجنٹ کی تلاش پر مرکوز رہے گی۔ میں اپنا مسئلہ سنبھال لوں گا۔ اس وقت ساری اہمیت اس بات کی ہے کہ تمہاری ذات شکوک وشبہات سے بالا رہے اور تم اپنے اڈے پر جمے رہو۔"

"تم بہت بڑی قربانی دے رہے ہو۔" بدری کی فکر آمیز آواز ابھری۔ "اس کا مطلب یہ ہوا کہ میں انہیں ہر بات سچ سچ بتا دوں، بس تمہاری جگہ نام عباس کرمانی کا ہوگا۔"

"تم انہیں ہر بات نہیں بتاؤ گے۔" میں نے سختی سے کہا۔ "یہ صرف گیپ کی کہانی کے لئے ہے۔"

"میں سمجھ گیا، ایسا ہی...."

سی ایس ڈی پر سرخ روشنی چمکی، بزر چیخا اور لائن اچانک ڈراپ ہوگئی۔

میری ہتھیلیاں یک بیک پسینوں میں بھیگنے لگیں۔ شاید ورجینیا میں کوئی گڑبڑ ہوگئی تھی جب ہی کسی نے گفتگو میں مخل ہونے کی ناکام کوشش کی تھی۔

"فوراً سامان پیک کرو۔ سبز فائل کو جلا کر راکھ کو ڈرین میں بہا دو، پانچوں کاغذ میں اپنے ساتھ رکھوں گا۔" ویرا کو ہدایت دے کر میں نے ایک ہی گھونٹ میں گلاس خالی کر کے میز پر رکھ دیا۔

"کیا ہوا؟ اچانک کیا مصیبت آگئی کہ ہمیں یوں بھاگنا پڑ رہا ہے؟" ویرا نے سراسیمگی سے پوچھا۔

میں نے اس کے قریب جا کر نرمی سے اس کا بازو دباتے ہوئے کہا۔ "کچھ نہیں ہوا سب ٹھیک ٹھاک ہے۔ ہم حفظ ماتقدم کے طور پر یہاں سے جا رہے ہیں۔ تم تیاری کرو۔ ہوٹل سے باہر نکل کر میں تمہیں ہر بات سمجھا دوں گا۔"

ویرا نے بادل نخواستہ مختصر سا اسباب سمیٹتے ہوئے سوال کیا "یہ منحوس عباس کرمانی کون ہے اور اس سے تمہاری کہاں ملاقات ہوئی۔ یہ سارا فتور اسی کا معلوم ہوتا ہے۔"

میں نے شہادت کی انگلی اپنے سر پر مارتے ہوئے پرسکون رہ کر کہا "یہ نام میرے ذہن کی پیداوار ہے۔ اس کا کہیں وجود نہیں ہے۔ اسحاق گھنی کے تابوت میں آخری کیل ٹھونکنے کے لئے یہ کہانی ناگزیر ہے ورنہ وہ اپنے ساتھ ہم دونوں کو بھی مروا دے گا۔"

"اس وقت تمہاری کوئی بات میری سمجھ میں نہیں آرہی۔" اس نے سبز فائل سے گیپ کے پانچوں کاغذ الگ کرتے ہوئے بے چارگی سے کہا۔

"اپنی ننھی سی کھوپڑی پر زیادہ زور نہ ڈالو۔" میں نے اس کی پشت تھپتھپاتے ہوئے ہنس کر کہا۔ "آج رات آرنگٹن جیل سی آئی اے والوں کے چنگل میں پھنسے گا تو وہ قسمیں کھا کھا کر ڈینی اور ویرا پر سارا الزام دھرے گا۔ انہوں نے سبز فائل چوری کی، انہوں نے اسے زخمی کیا، انہوں نے ٹائم بم کا ٹریپ ان ہی کے لئے تیار کیا تھا مگر بدری کی زبانی عباس کرمانی کی کہانی ہر طرف گھوم چکی ہوگی۔ کوئی اس پر اعتبار نہیں کرے گا۔ اسے ڈیمنشیا کا مریض قرار دے کر جوتے لگائے جائیں گے تاکہ وہ عباس کرمانی نامی ایرانی ایجنٹ سے اپنے تعلقات کا اعتراف کر لے۔ یہ اتنی سی بات ہے۔ اسی کے لئے ہم ٹھکانا بدل رہے ہیں۔"

"مگر ہم کہاں جائیں گے؟ دوسرے ہوٹل میں ہمیں ان ہی ناموں سے کمرا لینا ہوگا جنہیں گھنی کے گھر کو تم خطرناک قرار دے رہے ہو پھر ہمارا ٹھکانا کہاں ہوگا؟"

اس فیصلے نے ویرا کو شدید ذہنی انتشار اور بے چینی سے دوچار کر دیا تھا۔

"ہم لبرٹی کے مجسمے پر بھی چڑھ سکتے ہیں ورنہ جارلی ہماری مدد کرے گا۔ اس نے آج شام ہی ہمیں ٹھکانے کی پیشکش کی تھی۔"

"اس وقت تم نے اسے مسترد کر دیا تھا۔ وہاں ہم آزادی اور رازداری برقرار نہیں رکھ سکیں گے۔" اس نے مجھے یاد دلایا۔ وہ اعتراض جڑنے کے ساتھ اپنا کام بھی کرتی جا رہی تھی۔

"اس وقت حالات سازگار تھے۔ اب ہمیں سمجھوتا کرنا پڑ رہا ہے۔ وہاں تک کہ ہم سکون سے کسی بہتر متبادل کے بارے میں سوچ سکیں گے۔ چین پلازا سے ہمارا دانہ پانی اٹھ چکا ہے۔"

"اور یہ سی ایس ڈی کیوں حرکت میں آئی تھی؟" اس نے منہ بنا کر پوچھا۔

میری ہنسی چھوٹ گئی "قسم لے لو جو میں نے کوئی حرکت کی ہو۔" اس کا موڈ خراب ہوتا دیکھ کر میں نے قدرے توقف کے بعد دوبارہ کہنا شروع کیا "ہو سکتا ہے کہ یہ کوئی اتفاق رہا ہو۔ گفتگو طویل ہو گئی تھی۔ شاید آپریٹر نے چیک کرنا چاہا ہو کہ بات جاری ہے یا لائن پھنسی ہوئی ہے۔"

"ہوٹل چھوڑنے سے پہلے چارلی سے بات نہیں کرو گے؟" چند ثانیوں بعد ویرا نے پوچھا۔

"باہر کے بوتھ سے بات ہو جائے گی۔ یہ مت بھولو کہ دشمن کو اس کی زمین پر شکست سے دوچار کرنے کے لئے لوہے کے چنے چبانے پڑتے ہیں۔ اس وقت کی ذرا سی تاخیر یا غفلت ہماری بساط الٹ سکتی ہے۔ ہمارے لئے آج کی رات بہت اہم ہے۔ میں اسے زندہ رہ کر گزارنا چاہتا ہوں۔"

"ایسی باتیں کر کے تم مجھے خوف زدہ نہیں کر سکتے۔ اگر کیپ کے پانچ اوراق اسحاق گھنٹی کی زندگی اور آزادی کی ضمانت تھے تو ہمارے لئے بھی ان کی وہی حیثیت ہے....."

"شاباش!" میں نے بے ساختہ کہا۔ "اب تم نے پتے کی بات کہی ہے مگر یہ ہمارا آخری آپشن ہو گا۔ میں یہ کارڈ سب سے آخر میں کھیلوں گا۔"

دس منٹ بعد ہم اپنے مختصر سے سامان کے ساتھ ہوٹل کے کاؤنٹر پر موجود تھے۔

مغربی دنیا میں اندرون اور بیرونی پروازوں کا شیڈول کچھ اس طرح رکھا جاتا ہے کہ بیشتر ہوائی اڈے رات کو بند ہوتے ہیں۔ منہ اندھیرے شروع ہونے والی پروازوں کا سلسلہ رات زیادہ ڈھلنے سے پہلے رک جاتا ہے اسی وجہ سے کاؤنٹر پر ہمیں قدرے حیرت سے دیکھا گیا۔

رات کو مسافر آرام کے لئے ہوٹلوں کا رخ کرتے ہیں اور ہم دونوں رات کے دس بجے ہوٹل چھوڑ کر جا رہے تھے۔ مجھے ان تحیر زدہ نگاہوں سے ذرا بھی تشویش نہیں ہوئی۔

کاؤنٹر پر بیٹھی ہوئی خوب رو لڑکی خاصی تیز و طرار تھی لیکن اس نے ہم سے ذاتی نوعیت کا کوئی سوال کئے بغیر کمپیوٹر پر پھرتی سے حساب چیک کر کے بل ہمارے سامنے رکھ دیا۔

پیشگی جمع کرائی ہوئی رقم میں سے دو سو ڈالر واپس لے کر ہم ہوٹل سے نکل کھڑے ہوئے۔

نکڑ والے فون بوتھ پر میں ایک مرتبہ لٹ چکا تھا۔ اس وقت ہمارے ساتھ ہلکا پھلکا سامان بھی تھا جو ہر راہزن کو آسانی سے ہماری طرف متوجہ کر سکتا تھا۔ ادھر جا کر کوئی خطرہ مول لینے کے بجائے میں نے سڑک عبور کر کے چین کے سب وے اسٹیشن کی طرف جانے کا فیصلہ کر لیا۔

اس سب وے اسٹیشن کے باہر رونق نہیں تھی مگر وہ آباد تھا۔ میں نے سلاٹ میں کارڈ لگا کر بلیک ڈیڈی کی تلاش کا سلسلہ شروع کیا۔ چوتھے نمبر پر وہ ہاتھ آ گیا۔

"ہائے بڈی!" میری آواز پہچان کر وہ فون پر چہکا۔

"آ جاؤ! آج تمہاری وجہ سے ہم جشن منا رہے ہیں۔ یہاں آ کر تم بھی مست ہو جاؤ گے۔"

"تمہارے مشورے پر ہم ہوٹل چھوڑ چکے ہیں اور چین اسٹیشن کے باہر کھڑے ہیں۔ یہ رات کسی محفوظ جگہ گزارنے کے لئے تمہاری مدد کی ضرورت ہے۔" میں نے اس کی دعوت کو نظرانداز کر کے سنجیدگی سے کہا۔

"اوہ.... آج تمہاری شکایت پر میں نے اپنے آدمی ہٹائے اور تمہیں ایمرجنسی پیش آ گئی۔ وہ ہوتے تو خود ہی تمہیں کہیں لے جاتے۔" میری بات سن کر وہ بھی

اتنا فکرمند ہو گیا" تم ذرا سی دیر رکو۔ مائیک تمہیں دیکھ رہا ہے۔"

"پہلی بات یہ کہ ہم جشن میں شرکت کرنے کے لیے سونا چاہتے ہیں اور دوسری بات یہ کہ مائیک اور ایک دوسرے کو کیسے پہچانیں گے۔" اس بار میرا لہجہ بیبانہ تھا۔ بلیک ڈیڈی کی آواز میں بھی پہلے جیسا تحکم نہیں رہا تھا۔ مجھے خوشی ہوئی کہ وہ پھر آخر کار موم ہو گیا تھا۔

"مائیک اور اسکی گاڑی تمہاری دیکھی بھالی چیزیں ہیں۔ پرنسٹن میں تم اس سے مل چکے ہو۔" بلیک ڈیڈی کی بے تکلفانہ آواز ابھری۔

"ٹھیک ہے۔ ہم منتظر ہیں۔" میں نے فون بند کر دیا۔ پہلی بار ایسا ہوا تھا کہ مجھے یا وریا کو بلیک ڈیڈی سے پہلے فون بند کرنے کا موقع ملا تھا ورنہ وہ خود سر بدمعاش ہمیشہ اپنی بات مکمل کر کے دوسرے کی بات سنے بغیر فون بند کر دیا کرتا تھا۔

باہر آ کر میں نے وریا کے ساتھ سگریٹ سلگائی اور اسے اپنے فیصلوں اور بدری ناتھ سے کیے گئے جملوں اور باتوں کے نتائج سے آگاہ کرنے لگا۔

مائیک نے پین اسٹیشن تک پہنچنے میں دیر نہیں لگائی مگر مجھے اتنا وقت مل چکا تھا کہ میں وریا کو بریفنگ دے سکوں۔ میری باتیں سن کر اس کی جھلاہٹ ختم ہو گئی مگر اس کے چہرے پر فکر اور تشویش نے ڈیرے ڈال دیے تھے۔

اصل مشن میں کامیابی کا پورا یقین ہونے کے باوجود خود کو ہر طرف سے خطرات میں گھرا ہوا پا کر مسکراتے رہنا آسان کام نہیں ہوتا۔ ہم دونوں گاڑی میں سوار ہوئے تو مائیک نے ذرا سی دیر میں ہماری پریشانی کو بھانپ لیا۔

"پہلی ملاقات میں، میں نے تم دونوں کو خوش باش پایا تھا۔" اس نے گاڑی کی رفتار بڑھاتے ہوئے کہا۔ "لیکن آج تم.... دونوں ہی تھکے تھکے اور پژمردہ نظر آ رہے ہو۔" اس کے سانسوں سے الکحل کے تیز بھبکے اٹھ رہے تھے مگر وہ پوری طرح ہوش و حواس میں تھا۔

"زیادہ جشن منانے کا انجام ایسی ہی تھکان کی صورت میں ظاہر ہوتا ہے۔" مجھ سے پہلے پچھلی نشست سے وریا بول پڑی۔ "گاڑی ذرا آرام سے چلاؤ۔ تمہاری سانسوں میں رچی ہوئی الکحل کی بو ایک میل دور سے بھی سونگھی جا سکتی ہے۔"

"بس تم اسی طرح بولتی رہو تو کانوں کو بھلا محسوس ہوگا۔" مائیک نے اسٹیرنگ وہیل پر اپنا داہنا انگوٹھا تھرکاتے ہوئے کہا۔ "تم دونوں کی خاطر میں پارٹی چھوڑ کر آیا ہوں۔ باس نے سب کو تم دونوں کی طرف سے شیمپین پلائی ہے۔ مزہ آ گیا.... تم نے باس کے ایک خواب کو حقیقت کا رنگ دیا ہے۔ یہ کم ہی ہوتا ہے کہ باس کسی کو اتنی عزت کے لائق سمجھے۔"

مجھے وریا کے جائزے میں اس کا بے تکلفانہ تبصرہ ناگوار گزرا۔ میں نے تلخی سے پوچھا "کیا تمہارا باس اپنے ڈرائیوروں اور باورچیوں کے ساتھ جشن منا رہا ہے؟"

وہ میرے طنز کو سمجھ گیا لیکن برا مانے بغیر بولا "باس اپنے آدمیوں میں تفریق نہیں کرتا۔ سب برابر ہوتے ہیں۔ جس کو جو کام کرنا پڑ جائے، وہ کرتا ہے۔ آج رات کے لیے اس نے تم دونوں کی میزبانی میرے سپرد کی ہے۔"

سرور کے عالم میں وہ ضرورت سے کچھ زیادہ ہی بول رہا تھا۔ میں نے اس کی بسیار گوئی سے فائدہ اٹھانے کی نیت سے پوچھا "تم باس کے کس خواب کی بات کر رہے تھے؟"

"نیویارک میں بس وہی حرامی کا پلا باس کے راستے کی رکاوٹ تھا۔ تمہاری وجہ سے آج وہ کیچوے کی طرح اسپتال کے بستر پر پڑا ہوا ہے۔ باس کوشش میں لگا ہوا ہے کہ چیف سرجن چیر پھاڑ کے بعد اس کی پوری ٹانگ ہی کاٹ ڈالے۔"

"تو کیا یہاں یہ بھی ہوتا ہے کہ سرجن مریض کے آرام کے بجائے دوسروں کی خواہشات کو پورا کرنے کی کوشش کرے؟" میں نے حیرت سے پوچھا۔

"باس کوشش کر رہا ہے تو ایسا ہوتا ہی ہوگا۔ آخر کب

جیسے خود غرض اور سفاک آدمی کے ساتھ ایسا ہی ہونا چاہیے۔" اس نے کسی شرم ساری کے بغیر کہا۔ وہ بلیک ڈیڈ کا ایک وفادار ساتھی تھا اور ہر بات میں اپنے باس کی رائے کو حرف آخر سمجھنے کا عادی تھا۔

گاڑی میں کچھ دیر کے لیے سکوت چھا گیا جسے دیرا نے ہی توڑا "تم کو ہمیں کہاں پہنچانے کی ہدایت ملی ہے؟"

"برونکس!" پہلی مرتبہ اس نے مختصر ترین جواب پر اکتفا کیا اور میرے انتظار کے باوجود اپنے یک لفظی جواب کی وضاحت میں کچھ نہیں کہا تو مجبوراً مجھے بولنا پڑ گیا۔

"برونکس میں کوئی ہوٹل ہے یا ڈریم لینڈ جیسا کوئی ٹھکانا؟"

"وہ رہائشی بورو ہے۔" بولنے کی دعوت ملتے ہی اس کی زبان چل پڑی "وہاں تین کمروں کا ایک چھوٹا سا مگر خوب صورت گھر ہے جہاں تمہاری خدمت کے لیے ایک گونگا ملازم موجود ہوگا۔ وہ خانساماں سے لے کر ڈرائیور تک کی خدمات سرانجام دے سکتا ہے۔"

وہ ایک خوشخبری تھی۔ اگر بلیک ڈیڈ نے ہمارے آرام اور تحفظ کا اسی قدر خیال رکھا تھا تو اس کی رواداری اور معاملہ فہمی ہر شک و شبے سے بالاتر تھی۔

پین اسٹیشن سے برونکس تک کا سفر خاصا طویل ثابت ہوا۔ مائیک نے مین ہٹن کے تفریحی مراکز کی بھیڑ بھاڑ سے بچ کر سیدھا راستہ اختیار کیا مگر پھر بھی روشنیوں سے جگمگاتی ہوئی قدرے خالی خالی سڑکیں اس وقت مین ہٹن کا دلفریب نظارہ پیش کر رہی تھیں۔

ایک مختصر سا دریائی پل عبور کر کے مائیک کی گاڑی برونکس میں داخل ہوگئی۔

وہ آسمان کی بلندیوں کو چھوتی ہوئی عمارتوں کی ہیبت سے عاری، ایک صاف ستھرا رہائشی علاقہ تھا جہاں معمول کی دو تین منزلوں سے زیادہ اونچی عمارت دور تک نظر نہیں آ رہی تھی۔

روشن سڑکوں پر مختلف رہائشی بلاکس سے گزر کر مائیک نے اپنی گاڑی ایک مختصر سے بنگلے کے احاطے میں سرسبز لان کے درمیان بنی ہوئی پختہ روش پر روک دی اور پھرتی سے نیچے اتر کر دیرا کے لیے عقبی دروازہ کھول کر کھڑا ہو گیا۔

شاید دیرا کو بھی مائیک کا طرز عمل پسند نہیں آیا تھا۔ وہ اسے نظر انداز کر کے میری طرف کے دروازے سے نیچے آ گئی اور ناقدانہ نظروں سے اس مکان کا جائزہ لینے میں مصروف ہو گئی۔ میرے لیے یہ اچھی بات تھی کہ مین ہٹن سے ذرا سی مسافت پر واقع برونکس میں تحفظ کا احساس استوار تھا۔ راستے کے بہت سے مکانوں کی طرح ہماری پناہ گاہ کے احاطے میں داخلے کا راستہ کھلا ہوا تھا۔

وہاں پر مامور ادھیڑ عمر کا سیاہ فام ملازم گونگا ہو سکتا تھا لیکن بہرا ہرگز نہیں تھا کیونکہ وہ گاڑی رکنے کی آواز سنتے ہی باہر نکل آیا تھا۔

مائیک نے ہم دونوں کو اس سے متعارف کرایا پھر وہ ہمارا سامان لے کر اندر داخل ہو گیا۔

دو خواب گاہوں اور ایک بیٹھک کے ساتھ اس مکان میں وسیع باورچی خانہ تھا۔ چار افراد کے لیے کھانے کی میز باورچی خانے میں ہی پڑی ہوئی تھی۔ مائیک نے بتایا کہ ہمارے استعمال کے لیے پچھلے گیراج میں ایک گاڑی بھی موجود تھی۔

مجھ سے اجازت لے کر مائیک نے وہیں سے بلیک ڈیڈ کو فون کر کے اپنی کارکردگی کی رپورٹ دی پھر ریسیور مجھے تھما کر الوداعی انداز میں روانہ ہو گیا۔

"تم جب تک چاہو، بے خوف و خطر ہو کر اس مکان میں رہ سکتے ہو۔ تمہاری مرضی کے بغیر وہاں تمہیں کوئی ڈسٹرب نہیں کرے گا۔" اس وقت بلیک ڈیڈ کی بوجھل آواز سے نشے کے اثرات مترشح تھے۔

"یہ سب درست ہے مگر مجھے ایک بات پر سخت تشویش ہے کہ تم آج کی کارروائی کا سہرا اپنے سر لینے کے بجائے میری تشہیر کرتے پھر رہے ہو۔" میں نے دبی آواز میں شکایت کی۔

"بالکل نہیں، بالکل نہیں۔" اس نے جلدی سے تردید کی "میں ایسی تشہیر کے تباہ کن نتائج اچھی طرح

سمجھتا ہوں۔ معلوم ہوتا ہے کہ راستے میں مائیک نے حسب معمول فضول گوئی کا مظاہرہ کرتے ہوئے تم کو غلط فہمی میں مبتلا کیا ہے۔"

مائیک کی غلطی کی طرف دھیان جاتے ہی اس کا پارا چڑھنے لگا تھا۔ میں نے تحمل سے کہا" بے شک مائیک نے... میری کارکردگی پر مبارک باد دے رہا تھا لیکن تم اپنی آواز اعتدال پر رکھو۔ اس وقت تم مائیک سے نہیں، مجھ سے بات کر رہے ہو۔"

"سوری ڈیڈی" وہ بے ساختہ بول پڑا" تم دونوں کون ہو، یہ راز صرف اور صرف میرے سینے میں دفن ہے۔ رہا آج کا واقعہ تو اس کے بارے میں میرے سوا تین آدمی باخبر ہیں۔ ڈرائیور اور گن مین ہمارے ساتھ شریک تھے۔ تیسرا مائیک ہے۔ یہ تینوں ہی میرے اعتماد کے آدمی ہیں۔ میں مائیک سے پوچھوں گا کہ اس کے منہ میں بواسیر کیوں ہے۔ تمہیں فکر مند ہونے کی ضرورت نہیں۔"

"میرے سر سے ایک بوجھ اتر گیا ورنہ میں کہیں اور کوچ کرنے کے بارے میں سوچ رہا تھا۔"

اس کے ہنسنے کی بھونڈی آواز ابھری پھر وہ بولا" تم دیکھ ہی چکے ہو کہ میرے ہاتھ کتنے لمبے ہیں۔ دوستی ہو جانے کے بعد تم مجھے نہیں چھوڑ سکتے۔ امریکا میں کہیں بھی گئے تو میں تم کو ڈھونڈ نکالوں گا۔ دشمنی کی طرح میری دوستی بھی پہاڑوں کی طرح اٹل ہوتی ہے۔"

"اطلاع کا شکریہ۔ اب تم بے غم ہو کر اپنا جشن مناؤ۔ ہم بھی سونے کی تیاری کرتے ہیں۔"

"میرا مشورہ مانو تو اب اس لڑکی سے شادی کر لو۔ اس نے تمہاری خاطر خود کو برباد کر لیا ہے۔ ورنہ ویسے بھی وہ بیوی ہی کی طرح ہر وقت تمہارے سر پر مسلط رہتی ہے۔ میں نے اس کے تیور دیکھے ہیں۔ وہ جیتے جی تمہارا پیچھا نہیں چھوڑے گی۔"

میں نے بوکھلا کر غیر ارادی طور پر ویرا کی طرف دیکھا۔ وہ جھکی اپنے پرس میں کچھ تلاش کر رہی تھی۔ میں نے سرگوشیانہ آواز میں ماؤتھ پیس میں کہا" یہ مشورہ اس کے سامنے نہ دے بیٹھنا ورنہ اس کے مطالبوں میں ایک کا اضافہ ہو جائے گا۔"

بلیک ڈیڈی نے قہقہہ لگا کر گڈ نائٹ کہا اور فون بند کر دیا۔

خلوت کے سوا ہر جگہ ویرا کے ساتھ میرا رویہ محتاط رہا کرتا تھا۔ میرا خیال تھا کہ دوسروں کے سامنے ویرا بھی ضرورت سے زیادہ بے تکلفی کے مظاہرے سے گریز کرتی تھی مگر پھر بھی اس کے رویے میں کوئی نہ کوئی ایسی بات ضرور ہوتی تھی کہ دیکھنے والے اس کے دل کی تحریر اس کی آنکھوں میں اور اس کے چہرے پر پڑھ کر اس کے لیے ہمدردی محسوس کرنے لگتے تھے۔

ویرا نے گونگے ملازم کو رات کے کھانے کے بارے میں ہدایات دے کر کچن میں مصروف کر دیا تھا۔ میں ویرا کو ساتھ لے کر اپنے طور پر گھر کی دیکھ بھال میں مصروف ہو گیا۔ کسی برے بھلے وقت کے لیے ہمارا اس مکان کے محل وقوع سے واقف ہونا ضروری تھا۔

میں خاص طور پر ٹیلی فون لائن کے بارے میں متجسس تھا۔ تفصیلی دیکھ بھال کے بعد مجھے اطمینان ہو گیا کہ گھر میں کہیں بھی متوازی لائن موجود نہیں تھی۔

اپنے کمرے میں واپس آ کر میں نے سی ایل ڈی کو لائن سے منسلک کر دیا۔

"بے چاری جینی اکیلی گھر میں خوف سے سہمی جا رہی ہو گی۔" جوتے وغیرہ اتارنے کے بعد ویرا نے پُرتشویش لہجے میں کہا" ہو سکتا ہے کہ اس نے گھبرا کر پلازہ فون کیا ہو۔ وہاں سے جب اسے اطلاع ملے گی کہ ہم ہوٹل چھوڑ چکے ہیں تو اس کے ہاتھ پیر پھول جائیں گے۔"

"کبھی کبھی تم بالکل ناقابل فہم ہو کر رہ جاتی ہو۔" میں نے اسے گھورتے ہوئے خشک لہجے میں کہا" میں اس سے بات کر رہا تھا تو تمہارا موڈ اس کے خلاف سخت جارحانہ تھا اور اب خود تم اس کی فکر میں گھلی جا رہی ہو۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ تم کیا چاہتی ہو۔"

"کچھ بھی نہیں..... وہ میری بہترین سہیلی ہے اور اسی حد تک رہے۔ تمہارے منہ لگنے کی کوشش کیوں کرتی ہے؟ اسے کوئی پریشانی ہے تو مجھ سے بات کرے۔ تم

سے اپنے دکھڑے کیوں رو رہی ہے؟"

"فون اور ریسیور کا تار اتنا لمبا نہیں تھا کہ اسے باتھ روم میں پہنچایا جاتا جہاں تم آرام کر رہی تھیں۔" میں نے جل کر کہا" اس نے تمہارے پیغام کا جواب دیا تھا۔ تم فون اٹھاتیں تو اسے مجھ سے بات کرنے کی ضرورت ہی نہیں تھی۔"

"اس بحث کو چھوڑو اور یہ بتاؤ کہ ہم اس کے لئے کیا کر سکتے ہیں؟" اس نے ڈھٹائی سے پوچھا۔

"کچھ بھی نہیں۔ آرنرک بیلجا کے خلاف آخری کارڈ کھیل جانے کے بعد واضح نتائج سامنے آنے تک ہمیں روپوش رہنا ہے۔ جینی کا رخ کرنا ہمارے لیے مہلک ثابت ہو سکتا ہے۔ اتنی ہی فکر مند ہو تو اسے فون کر سکتی ہو۔ مطلع صاف ہونے تک اسے یہاں کا فون نمبر بھی دینے کی ضرورت نہیں۔"

"یہاں اسپیکر فون لگا ہوا ہے، چاہو تو تم بھی اس کی گفتگو سن سکتے ہو۔" ویرا نے جھجکتے ہوئے مجھے اس اہم نکتے کی طرف توجہ دلائی جسے میں پہلے ہی نوٹ کر چکا تھا۔

"تم بھول رہی ہو کہ ہمارا خدمت گار صرف گونگا ہے، بہرا نہیں ہے۔ اسپیکر فون پر ہونے والی گفتگو وہ بھی سن سکتا ہے۔" میں نے طنزیہ پیرائے میں کہا۔

"اسے میں ابھی ووٹ لگوانے دیتی ہوں۔" ویرا نے مسکرا کے کہا اور مسہری کے سرہانے جھولتا ہوا کال بیل کا بٹن دبا دیا۔ مکان کے کسی حصے میں ہلکی سی گھنٹی بجی اور گونگا سیاہ فام کسی جن کی طرح ہمارے کمرے میں گھس آیا۔ خوش اخلاقی کے مظاہرے میں اس نے اپنی چمکتی ہوئی بتیسی پھیلا دی تھی۔

"کھانے کے ساتھ یہاں ریڈ وائن مل سکے گی۔" ویرا نے اس سے پوچھا۔ اس نے مایوسی سے اپنے سر کو نفی میں جنبش دی اور حلق سے بے مقصد آوازیں نکالتے ہوئے اشاروں سے بتایا کہ ویرا چاہے تو وہ گاڑی سے کہیں دور جا کر مطلوبہ وائن لا سکتا ہے۔

"کہاں جانا پڑے گا؟" یہ سوال کر کے ویرا نے تپائی پر پڑے ہوئے پیڈ کی طرف اشارہ کیا۔

اس نے لکھا کہ بروکس کی دکانیں اس وقت بند ہو چکی ہوں گی۔ اسے مین ٹاؤن کی طرف دوڑ لگانی پڑے گی۔ ویرا بھی یہی چاہتی تھی۔ اس نے رضامندی ظاہر کر دی۔

میں نے جیکسن نامی اس گونگے کو سو ڈالر کا نوٹ دینا چاہا لیکن اس نے اپنی جیب تھپتھپا کر بتایا کہ ہماری ضروریات پوری کرنے کے لئے اسے رقم فراہم کر دی گئی تھی۔

ویرا نے اسے روانہ کر دیا۔ وہ گھر کے داخلی دروازے کی چابی اپنے ساتھ لے کر گیا تھا اور ہماری بے خبری میں واپس آ سکتا تھا۔ گاڑی کے انجن کی آواز دور ہوتے ہی میں نے کمرے سے نکل کر مکان کا داخلی دروازہ اندر سے بولٹ کر دیا۔

میں کمرے میں واپس آیا تو اسپیکر فون پر جینی کی خوف زدہ آواز سنائی دے رہی تھی .... "کے بعد میں نے اپنے نمبر دو کے گھر فون کیا تھا۔ فون پر اس کا رویہ ایسا تھا جیسے میں دفتر سے بہت کچھ لے بھاگی ہوں۔ وہ میرا ماتحت ہو کر میرا افسر بننے کی کوشش کر رہا تھا۔"

"وہ نہیں، تمہارے باس کا رذیل بول رہا تھا۔" ویرا نے جواب دیا" تمہارے لیے اتنا ہی کافی ہے کہ تم نے اپنی کوئی مجبوری اور واپسی ریکارڈ کرا دی۔ تم بے فکر ہو کر سو جاؤ۔ چاہو تو کوئی خواب آور گولی لے لو۔"

"اس کی باتوں سے ایسا لگ رہا تھا جیسے وہ باس کے زخمی ہونے کے ذمے دار مجھے سمجھ رہا ہو۔ گھبراہٹ پر میرا دل تیزی سے دھڑک رہا ہے۔ پلیز روزی! تم فوراً میرے پاس آ جاؤ۔"

"میں ہوٹل چھوڑ چکی ہوں۔ جہاں ہوں، وہاں سے باہر قدم نکالا تو مصیبت میں پڑ جاؤں گی۔ میری مجبوری کو سمجھنے کی کوشش کرو۔ تمہارے باس کی اسپتال سے واپسی تک تمہیں کوئی خطرہ لاحق نہیں ہے۔ وسوسوں کو اپنے ذہن سے جھٹک کر سونے کی کوشش کرو۔ صبح تم اپنے دفتر جاؤ گی تو ساری صورت حال خود بہ خود تمہارے سامنے آ جائے گی۔ اس وقت تم بے بنیاد اندیشوں میں گھر کر خود کو ہلکان کر رہی ہو۔"

"تمہارا نکلنا خطرناک ہے تو مجھے اپنا پتا بتادو۔ میں وہیں پہنچ جاؤں گی۔" جینی نے التجا کی۔

"یہ ایک نائٹ کلب کا تہہ خانہ ہے۔ تم جیسی لڑکی کے لیے یہ جگہ مناسب نہیں ہے۔"

"تم بھی تو وہیں ہو۔ پھر میں یہ رات وہاں کیوں نہیں گزار سکتی؟"

"میرے ساتھ اسلم بھی ہے۔ یہاں پہنچنے کی کوشش میں تم کسی غلط آدمی کے ہتھے چڑھ گئیں تو تمہارے ساتھ دوپہر والا واقعہ دوبارہ رونما ہوسکتا ہے۔ بہتر یہ ہے کہ گھر ہی میں رکی رہو۔ ضروری سمجھو تو دروازوں اور کھڑکیوں کو اندر سے بولٹ کرلو۔"

ویرا کا وہ حوالہ کام کرگیا۔ جینی کی مایوسانہ آواز ابھری۔ "ذرا اسلم سے میری بات کرادو۔ ہوسکتا ہے کہ وہ مجھے کوئی بہتر مشورہ دے سکے۔"

ویرا نے معنی خیز نظروں سے میری طرف دیکھا پھر کہا "وہ ابھی تہہ خانے کے ریٹوں کی طرف گیا ہے۔ یہاں حالات سازگار رہے تو میں کسی وقت اس سے تمہاری بات کرادوں گی۔ ورنہ تم سونے کی کوشش کرو۔"

"میرے لیے دعا کرتی رہنا۔ زندگی رہی تو کل بات ہوگی۔" جینی کی آواز میں سمٹ آنے والی اداسی اور دل گیری نے مجھے اس کو دلاسا دینے کے لیے مضطرب کردیا لیکن میں ویرا کی موجودگی میں ایسا کوئی قدم اٹھا کر نئے فساد کو دعوت نہیں دے سکتا تھا۔

ویرا نے مزید چند تشفی آمیز فقرے ادا کرکے فون بند کردیا اور مجھ سے بولی "اس وقت اس کی سب سے بڑی کمزوری یہی ہے کہ وہ تمہارا سہارا لینا چاہتی ہے۔ وہ فون پر تم سے کوئی الٹی سیدھی بات کرتی تو مجھے غصہ آجاتا۔ میں اس کی پریشانیوں میں کسی اضافے کا سبب نہیں بننا چاہتی۔"

"برے وقت میں مرد کا سہارا ہر عورت کی فطری ضرورت ہوتی ہے۔ شاید تم اسے غلط سمجھ رہی ہو۔"

"بس، اب اسے بھول جاؤ۔" ویرا نے رکھائی سے کہا۔ "میں اسے خوب سمجھتی ہوں۔"

جینی آسانی سے بھلائی جانے والی لڑکی نہیں تھی لیکن میں نے ویرا کے سامنے خاموشی اختیار کرلی۔

ہیکسٹر آدھے گھنٹے بعد ہی عمدہ قسم کی ریڈ وائن کا پورا کارٹن لے کر واپس آگیا۔ ویرا کی فرمائش پر اس نے یہ فرض کرلیا تھا کہ ہر ڈنر کے ساتھ اسے وائن کی دو چار بوتلیں ضرور سرو کرنی ہوں گی۔

ہمیں کھانا وغیرہ کھلانے کے بعد ہیکسٹر اجازت لے کر اپنے کمرے کی طرف چلا گیا جو مکان کے عقبی احاطے میں گیراج کے ساتھ بنا ہوا تھا۔ ہم دونوں اپنے بیڈروم میں آگئے۔ مکان میں دو الگ الگ خواب گاہیں میسر ہونے کے باوجود ویرا مصر تھی کہ دوسرے کمرے کا بھی میسر ہوا تو وہ اس سفر میں میرے ہی کمرے میں سوئے گی۔ میں نے کسی بحث میں الجھنے کے بجائے عارضی طور پر اس کا وہ فیصلہ قبول کرلیا۔

ویرا بستر پر دراز ہونے کے بعد تھوڑی ہی دیر میں گہری نیند سوگئی مگر میری آنکھوں سے نیند کوسوں دور تھی۔ رات کے خوف اور اندھیرے میں میرے ذہن پر عجیب عجیب اور مہیب خیالات حملہ آور ہورہے تھے جن میں مرکزی کردار رنکس اور ڈیوڈ اسٹارز کے سربراہ آئزک نیلن کا تھا۔

رات کے تقریباً ڈھائی بجے فون کی گھنٹی نے مجھے بری طرح چونکا دیا۔ میں نے تیزی سے ریسیور اٹھالیا۔ گھنٹی کی آواز سے ویرا بھی ہڑبڑا کر بیدار ہوچکی تھی۔

"اتنی رات گئے تم نے پہلی گھنٹی پر فون اٹھالیا۔ کیا ابھی تک جاگ رہے ہو؟" ریسیور میں بلیک ڈیلے کی نشے سے بوجھل اور بھاری آواز گونجی۔

"طبیعت پر بے نام سی بے چینی مسلط ہے اور تمہارا فون اس بات کا ثبوت ہے کہ میری یہ بے چینی بے سبب نہیں ہے۔ کیا اس وقت کوئی اہم خبر موصول ہوئی ہے؟" میں نے پوچھا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ کسی نے بھڑوں کے چھتے پر گرم پانی انڈیل دیا ہے۔ کیا تم اندازہ لگا سکتے ہو کہ میں تمہیں کیا خبر سنانے والا ہوں؟" خمار کے باوجود بلیک ڈیلے بہت اچھے موڈ میں تھا۔

"یہ خبر آج کے ادھورے شکار سے [illegible] کے بارے میں ہوسکتی تھی......"

"براوو!" اس نے امریکی انداز میں میری تعریف کی پھر بولا "سخت انتظامات کی وجہ سے مجھے خبر دیر سے ملی مگر مل ہی گئی۔ اب سے تقریباً دو گھنٹے پہلے سی آئی اے کے ایک بھاری اسکواڈ نے اسپتال کا محاصرہ کر کے ہمارے لنگڑے شکار کو اٹھالیا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ آخر کار اس کے ستارے گردش میں آہی گئے ہیں۔ سی آئی اے کا یہ ریکارڈ ہے کہ وہ جس پر ہاتھ ڈالتی ہے وہ اپنے انجام کو پہنچ کر رہتا ہے۔"

"تمہیں مبارک ہو۔ وہ لوگ پوری تن دہی سے تمہارے نشانے کی غلطی کا ازالہ کردیں گے۔"

"وہ لوگ اس کے زخموں کی پروا کیے بغیر اسے انٹروگیشن کے لیے ورجینیا لے گئے ہیں۔ اس سے زیادہ اہم بات یہ ہے کہ تم نے بالکل ٹھیک وقت پر ہوٹل چھوڑا ہے۔ آج رات تم وہاں ہوتے تو بُری طرح کسی مشکل میں گرفتار ہو گئے ہوتے۔"

"کیوں؟ ہوٹل میں کیا ہورہا ہے؟" میں نے اپنے دل کی تیز ہوتی ہوئی دھڑکنوں پر قابو پا کر پُرسکون لہجے میں پوچھا۔

"شہر پر اس وقت پولیس اور ایجنسیوں کی گاڑیوں کا راج ہے۔ خبریں سختی سے دبائی جارہی ہیں مگر میرے آدمیوں نے پتا چلایا ہے کہ وہ شہر بھر کے ہوٹلوں میں اے کرمانی نامی کسی ایرانی نژاد باشندے کو ڈھونڈتے پھر رہے ہیں۔ اس مہم میں بہت سے لوگ رگڑے جائیں گے۔ تم ہوٹل میں ٹکے رہتے تو شاید تم بھی ان کی عقابی نظروں میں آجاتے۔ اب تم ایک دو روز کے لیے گھر ہی تک محدود ہو جاؤ۔"

"میں یقیناً ایسا ہی کروں گا۔ ویسے میرا خیال ہے کہ ہوٹل میں بھی ہم محفوظ رہتے۔ دونوں کی سفری دستاویزات ہر شک وشبے سے بالاتر ہیں۔" میں نے روانی سے کہا۔

"یہ تمہاری بھول ہے۔ شاید تم پہلا نشانہ نہ بنتے لیکن روزی کے تذکرے پر تمہیں یہاں ریکارڈ [illegible] ہیں۔ وہ

[illegible] ہی سے ہے۔

بلیک ڈیڈی سے ملنے والی وہ دونوں خبریں ہی سنسنی خیز تھیں۔ میرے لیے سب سے زیادہ خوشی کی بات یہ تھی کہ میں نے بدری ناتھ کا کندھا استعمال کر کے جو تیر چلایا تھا وہ بالکل صحیح نشانے پر لگا تھا۔ سی آئی اے کے بڑوں نے اس کی سنائی ہوئی کہانی کو من وعن تسلیم کر کے اپنے بھرپور آپریشن کا آغاز کردیا تھا اور ان کی توپوں کا رخ میرے بجائے عباس کرمانی کے فرضی سائے کی طرف تھا۔

ان اطلاعات پر مجھے اپنی خوشی میں شریک کرتے ہوئے بلیک ڈیڈی کو یہ احساس تھا کہ فون پر اس قسم کی گفتگو کا زیادہ دیر تک جاری رکھنا خطرناک ثابت ہوسکتا تھا۔ وہ اس حقیقت سے بے خبر تھا کہ میں گفتگو کی مکمل رازداری کے لیے ابتدا سے ہی سی ایس ڈی استعمال کررہا تھا۔

"اب تم سکون سے لمبی تان کر سو جاؤ۔ کل دن میں میں تمہاری طرف آؤں گا۔"

"فون بند کرنے سے پہلے اتنا ضرور بتادو کہ ہمیں گونگے بیکسٹر کے عذاب میں کیوں مبتلا کیا ہوا ہے۔ اس سے بات کرتے ہوئے سخت الجھن اور وحشت ہونے لگتی ہے۔"

"چند روز بعد تمہیں اس سے بات کی ضرورت ہی نہیں رہے گی...... وہ خود تمہاری ساری سہولتوں کا دھیان رکھے گا۔ وہ بہت اچھا خدمت گار اور سچا نشانے باز ہے۔"

"ہم یہاں چاند ماری کی مشق کے لیے نہیں آئے۔ اس ادھورے آدمی کی جگہ ہمیں کوئی بولنے والی مشین دے دو تو میں عمر بھر تمہارا ممنون رہوں گا۔"

"کل اس کے ساتھ ایک بولنے والا بھی بڑھا دیا جائے گا۔" ہنسی کے درمیان اس نے جواب دیا "بہت کم وقت میں، میں تمہاری خوشی کو اپنی خوشی محسوس کرنے لگا ہوں۔"

فون بند ہوگیا۔ وریا بستر پر بیٹھی اپنی خمار آلود آنکھیں پھاڑ کر میری طرف تکے جارہی تھی۔ نیند

کے عالم میں میری یک طرفہ گفتگو سن کر پوری بات اس کے پلے نہیں پڑسکی تھی۔

میں نے اسے بلیک ڈیڈ سے معلوم ہونے والی دونوں باتوں سے آگاہ کردیا۔

میری بے نام بے چینی شاید ان ہی خبروں کے لاشعوری انتظار کا نتیجہ تھی۔ تھوڑی دیر تک ویرا سے متوقع نتیجوں کے بارے میں تبادلۂ خیال کرنے کے بعد میری آنکھوں میں نیند کے خمار نے ڈیرے ڈالنے شروع کردیے اور میں نے کمرا دوبارہ تاریک کردیا۔

اگلی صبح کے اخبار میں آئزک جیل پر ناکام قاتلانہ حملے اور پھر بم کے دھماکے میں ہلاک و زخمی ہونے والوں کے بارے میں تفصیلی خبریں موجود تھیں لیکن پچھلی رات کی بھرپور کارروائیوں کے بارے میں ایک لفظ بھی نہیں تھا۔ ویرا نے ناشتے کے لیے تیاری کے دوران میں ٹیلی ویژن کھول دیا۔

تھوڑی دیر بعد ٹیلی نیوز میں یہ مختصری اطلاع فراہم کی گئی کہ کچھ اہم معاملات کی تفتیش کے لیے سی آئی اے نے زخمی آئزک جیل کو اپنی تحویل میں لے لیا تھا۔

اصل کارروائی کے مقابلے میں وہ خبر مبہم اور ناکافی تھی۔ عباس کرمانی کی تلاش کے بارے میں مکمل سکوت اختیار کرلیا گیا تھا۔

ناشتا لگ جانے کے بعد ویرا نے کوتھے ہیلسٹر کو نیوز اسٹینڈ کی طرف روانہ کردیا۔ اسے یقین تھا کہ حکام کی سخت رازداریوں اور وقت کی تاخیر کی وجہ سے جو خبریں صبح کے [illegible] شائع نہیں ہوسکی تھیں [illegible] وقت سے پہلے [illegible] آجائیں گے۔

"میرے لیے [illegible] غیر متوقع ثابت ہوا ہے۔" ویرا نے دھیمی آواز میں کھلے دل سے اعتراف کیا "پچھلی رات تم ہوٹل کے کمرے میں بیٹھے بدری سے باتیں کررہے تھے تو مجھے شبہ ہو رہا تھا کہ تم ذہنی طور پر بُری طرح الجھ گئے ہو مگر بعد کے واقعات نے ثابت کردیا کہ تمہارے فیصلے صحیح تھے۔"

"سب کچھ واقعی بہت بری طرح الجھا ہوا تھا اور مجھے بہت سوچ سمجھ کر فیصلے کرنے پڑے۔ نتائج سامنے آنے تک مجھے خود یقین نہیں تھا کہ آنے والے حالات میرے فیصلوں کو درست ثابت کرسکیں گے۔"

"یہاں آکر ہم بدری سے رابطہ کرنے کی سہولت سے محروم ہوچکے ہیں۔ وہ اس وقت تم سے بات کرنے کے لیے بُری طرح تڑپ رہا ہوگا۔"

میں مسکرا کر رہ گیا "کیپ کا راز فاش کرکے وہ اپنے افسروں کی آنکھوں کا تارا بن چکا ہوگا۔ اسے میرے یا کسی اور کے بارے میں سوچنے کی ذرا بھی فرصت نہیں ہوگی۔"

"اس کی کہانی میں عباس کرمانی کا اہم کردار ضرور تھا مگر میں یہ بات ہضم نہیں کرپارہی کہ آناً فاناً اس کی اتنے بڑے پیمانے پر تلاش شروع کردی گئی۔" ویرا نے سگریٹ سلگا کر کہا۔

"اب وہ ہر قیمت پر کیپ کی اصل دستاویز حاصل کرنا چاہیں گے۔ وہ کاغذ امریکا سے نکل گئے تو ہر طرف ان کی ایسی رُوسیاہی ہوگی کہ اس کا ازالہ کرنا ناممکن ہوجائے گا۔"

"یہ سمجھ رہے ہو تو پھر تم اب تک وہ کاغذ یہاں کیوں لیے بیٹھے ہو؟" ویرا نے میرا بازو دبا کر اضطراری لہجے میں پوچھا "انہیں خاموشی سے اول خان کو روانہ کیوں نہیں کردیتے؟"

اسے جواب دیتے دیتے میں اچانک سوچ میں پڑگیا۔ ویرا کے اس سوال سے پہلے میں اپنی جگہ یہ فیصلہ کیے بیٹھا تھا کہ کیپ کے کاغذات کسی برے وقت میں [illegible] ثابت ہوسکتے ہیں۔ تازہ ترین حالات میں وہ مسئلہ زیادہ اہم ہوگیا تھا۔ [illegible] مجھے کچھ دوسرے امکانات بھی نظر آرہے تھے۔ ان پر غور کیے بغیر کیپ کے پانچوں کاغذ [illegible] پاکستان روانہ کرنے کا فیصلہ خطرناک ثابت ہوسکتا تھا۔

ہم اس بحث میں الجھے ہوئے تھے کہ ہیلسٹر لوٹ آیا۔ وہ شام کے دو اخبارات کے ہنگامی ایڈیشن تھے۔ ان میں سے ایک اخبار کی چنگھاڑتی ہوئی سرخی میں میرا نام سب سے نمایاں تھا!

"ڈیلی یا کرمانی؟" اس اخبار کی کئی انچ چوڑی اور پورے صفحے پر پھیلی ہوئی دو سہ لفظی سرخی ایک سوالیہ نشان کے ساتھ بہت نمایاں اور وحشت انگیز نظر آ رہی تھی۔

ان تین الفاظ کے نیچے چھپی ہوئی ذیلی سرخی میں ارب پتی یہودی سرمایہ دار آرنزک بنجل کی سی آئی کے ہاتھوں گرفتاری کا ذکر تھا۔ دوسرے اخبار کی سرخیاں اتنی سنسنی خیز نہیں تھیں۔ وہ مگن نے ویپا کے حوالے کر دیا اور خود پوری خبر کے مطالعے میں مصروف ہو گیا۔

گیپ امریکی حکومت اور اس کے سازشی شرکا کے درمیان کیا ہوا ایک ایسا سیاہ اور شرمناک معاہدہ تھا کہ سرکاری طور پر کبھی اس کا حوالہ تک نہیں دیا جا سکتا تھا۔ وہ اسی وقت تک اہم اور موثر تھا جب تک اس کا راز متعلقہ فریقوں کے درمیان محدود تھا۔ آرنزک بنجل کے ہاتھوں سے گیپ کے پانچوں اصل کاغذات نکل جانے کے بعد خبر میں اس کی طرف خفیف ترین اشارہ بھی نہیں کیا گیا تھا لیکن اخباری نامہ نگار نے اس بات پر کھلی کھلی حیرت کا اظہار کیا تھا کہ واشنگٹن اور نیو یارک میں بہت زیادہ معتبر اور بارسوخ تصور کیے جانے والے، ڈیوڈ اسٹارز کے سربراہ کے سر پر اچانک ہی مصیبتوں کے پہاڑ ٹوٹ پڑے تھے۔

کوئنز مڈ ٹاؤن ایکسپریس وے پر اسے ایک عام اور بے یار و مددگار امریکی کی طرح کسی نے گولی مار کر بری طرح زخمی کر دیا۔ اس سے پہلے کہ نیو یارک کی انتظامیہ اس کو وی وی آئی پی علاج معالجے اور دیکھ بھال کی خصوصی سہولتیں فراہم کرتی، اس کی گاڑی میں رکھا ہوا سوٹ کیس ایک ہولناک دھماکے سے پھٹ گیا۔

اس دھماکے میں ایک اہل کار کی موت اور متعدد افراد کے زخمی ہونے کے بعد بھی مقامی انتظامیہ اس کے لیے فکر و تشویش کا اظہار کرتی رہی مگر آدھی رات کو حالات نے نہ جانے کیا پلٹا کھایا کہ فیئر فیکس اور ورجینیا کے دوسرے مرکزی مقامات سے سی آئی اے والوں کا ایک لشکر گاڑیوں اور ہیلی کاپٹروں کی مدد سے نیو یارک پہنچا اور نہایت سرعت سے آرنزک بنجل کو اپنی تحویل میں لے کر فوری طور پر ورجینیا واپس لوٹ گیا۔

سی آئی اے کے ذمے داروں نے اس پورے گوریلا ایکشن پر سختی سے اپنی زبان بند رکھی ہوئی تھی لیکن آرنزک بنجل نے اسٹریچر پر اسپتال سے جاتے ہوئے اخباری نمائندوں کو دیکھ کر غصیلی مگر نقاہت آلود آواز میں دہائی دی کہ اسے ڈیلی نے اس حال کو پہنچایا تھا۔

آرنزک بنجل نے اسی الزام سے اخبار نے اپنی سرخی نکالی تھی جب کہ دوسری طرف کی خبر یہ تھی کہ سی آئی اے والے نیو یارک پولیس کی مدد سے پورے شہر میں عباس کرمانی نامی کسی ایرانی نژاد شخص کو تلاش کرتے پھر رہے تھے۔

آرنزک بنجل پر حملہ آور ہونے والوں کی سیاہ بیوک کا نمبر جعلی ثابت ہونے کے بعد یہ بات کھل گئی تھی کہ اس پر باقاعدہ منصوبہ بندی کے تحت حملہ کیا گیا تھا۔ اخبار کی دلیل یہ تھی کہ جب آرنزک بنجل خود ڈیلی نامی اشتہاری مجرم کو ناکام قاتلانہ حملے کا ملزم نامزد کر رہا تھا تو سی آئی اے بھول کر عباس کرمانی کو کیوں تلاش کر رہی تھی؟ وہ کون تھا؟ یکا یک وہ اس قدر اہم کیسے ہو گیا تھا کہ آرنزک بنجل کی گرفتاری کے ساتھ پورے نیو یارک میں سرگرمی سے اس کی تلاش کی ہمہ گیر مہم شروع کر دی گئی تھی؟

سرکاری اداروں سے کوئی اشارہ نہ ملنے کی وجہ سے اخبار نے اپنی ایک کہانی گھڑ لی تھی جس میں ذرا بھی جان نہیں تھی۔ اس کی اہمیت بس اتنی ہی تھی کہ اس میں بیرا نام شہ سرخی کی زینت بنا دیا گیا تھا۔

وہ واقعہ بہت غیر معمولی تھا۔ پورا اخبار اسی واقعے کے بارے میں چھوٹی بڑی خبروں سے بھرا ہوا تھا۔ ان خبروں سے آرنزک بنجل کا کردار پوری طرح شکوک و شبہات کی زد میں آ گیا تھا۔

وہ کوئنز مڈ ٹاؤن ایکسپریس وے پر ٹریفک کے ضابطوں کی خلاف ورزی کر کے گاڑی پارک کیے کیوں کھڑا تھا؟ وہ گاڑی سے اتر کر کس کا انتظار کر رہا تھا؟ اس کے بڑے بریف کیس یا چھوٹے سوٹ کیس میں ڈالروں کے نیچے سادے کاغذوں کی گڈیاں کیوں بھری ہوئی تھیں؟ رقم اور سادہ کاغذوں سے بھرے ہوئے اس سوٹ کیس میں ٹائم بم کیوں نصب کیا گیا تھا؟ وہ ڈیلی

سے کیوں خوف زدہ تھا؟ کیا ڈینی امریکا میں موجود ہے؟

سوالات کی ایک بھرمار تھی جو اس واردات کے حوالے سے منطقی طور پر جنم لے چکی تھی اور آزرک نیل کے لیے ان میں سے کسی سوال کا جواب دینا آسان نہیں تھا۔

یہ سب سامنے کی کہانیاں اور ظاہری سوالات تھے۔

آزرک نیل کی طرف سے سی آئی اے کے بڑوں کی برہمی کے بارے میں بدری ناتھ مجھے بتا چکا تھا۔ وہ لوگ امریکی سی ون تھرٹی کے ذریعے سلطان شاہ کے اغوا اور پھر سلطان شاہ کے ہاتھوں اس جہاز کے یرغمال بنائے جانے کے قصوں میں آزرک نیل کے کردار پر ناخوش تھے اور اسے نیچا دکھانے کے لیے موقع کی تلاش میں تھے۔ بدری ناتھ نے گیپ کا مسودہ اس کی تحویل سے نکل کر عباس کرمانی کے قبضے میں پہنچنے کی خبر دے کر انہیں وہ سنہرا موقع فراہم کر دیا تھا۔

آزرک نیل کو نیویارک کے اسپتال سے اٹھا لے جانے کے لیے سی آئی اے والے اتنی راز داری اور سرعت کے ساتھ حرکت میں آئے تھے کہ ان کی کارروائی مکمل ہونے تک کسی کو کانوں کان ان کے عزائم کی خبر نہیں ہو سکی تھی مگر آزرک نیل کی گرفتاری کی تصدیق ہوتے ہی ایف بی آئی والے بھی اسے اپنا مطلوب مجرم قرار دے رہے تھے۔

نیویارک کی ایک ایکسپریس وے پر ہونے والے مہلک دھماکے کی ذمے داری آزرک نیل پر عائد ہوتی تھی۔ اس کے نتیجے میں ایک پولیس افسر ہلاک اور متعدد زخمی ہوئے تھے۔ اس اعتبار سے وہ دہشت گردی کی ایک ناکام کارروائی تھی جس کے نتیجے میں مطلوبہ شخص کے بجائے بے گناہ سرکاری ملازمین ہلاک اور زخمی ہوئے تھے اور وہ ایف بی آئی کا کیس بن گیا تھا۔

جب تک آزرک نیل کے ستارے اس کی یاوری کر رہے تھے، وہ امریکا میں بہت طاقتور اور ناقابل شکست نظر آ رہا تھا۔ یوں محسوس ہوتا تھا جیسے امریکا کے صدر سے لے کر بیوروکریسی تک سب اس کے حامی اور مددگار ہیں لیکن وقت کی ذرا سی کروٹ سے سب کچھ یکسر بدل کر رہ گیا تھا۔ مجھے پورا یقین تھا کہ سی آئی اے اور وفاقی تحقیقاتی ادارے کے ساتھ ساتھ نیویارک کے ریاستی حکام بھی اس کے خلاف اپنی فرد جرم تیار کر چکے ہوں گے۔

ٹائم بم کے مہلک دھماکے کا واقعہ ان کی ریاست میں پیش آیا تھا اور اس کے متاثرین امکانی طور پر اسی ریاست کے باشندے تھے۔ وہ اپنے مجرم کو وفاق کے حوالے کر کے چین کی بنسری نہیں بجا سکتے تھے۔ اپنے لوگوں کے تحفظ کے لیے قانونی کارروائی کی پہلی اور بنیادی ذمے داری ان پر ہی عائد ہوتی تھی۔

اپنے سر سے گیپ نامی معاہدے کا سایہ ہٹتے ہی آزرک نیل ہر طرف سے اس بری طرح عتاب میں آیا تھا کہ مجھے اس کے مصائب پر یقین کرنا دشوار ہو رہا تھا۔

وہ معاہدہ آزرک نیل کے لیے ایک سرحدی لکیر کی طرح ثابت ہوا تھا۔ اس لکیر کے ایک طرف طاقت، اختیار، اثر و رسوخ اور مطلق العنانی کے ساتھ بے لگام زندگی گزارنے کی آزادیاں اس کا مقدر تھیں اور اس لکیر کے اس پار ذلت و رسوائی کے کئی طوق اس کے منتظر تھے۔

میرے چہرے پر ابھرنے والے تجسس اور اضطراب نے ویرا کو بھی اس سنسنی خیز اخباری شہ سرخیوں کی طرف متوجہ کر دیا تھا۔ اس نے میرے عقب میں آ کر میرے ساتھ ساتھ ہی وہ سب کچھ پڑھ ڈالا تھا۔ ساتھ ہی وہ بے ساختہ اور تحیر زدہ آوازوں میں اپنے ردعمل کا مظاہرہ بھی کرتی جا رہی تھی۔

میں نے خبر ہی چاٹ لینے کے بعد وہ دونوں اخبار ایک طرف ڈالے تو ویرا کا مطالعہ تشنہ تھا۔ اس نے لپک کر ان اوراق کو اٹھا لیا۔

''یہ بہت برا ہوا...... بہت برا'' وہ اپنے سر کو جھٹکتے ہوئے ہیجان انگیز سرگوشیانہ آواز میں بولی'' اس بڑی سرخی میں تو تمہارا نام کھل کر آیا ہے......''

''اپنی آواز دھیمی رکھو!'' میں نے اس کی بات کاٹ کر اس کے کان میں بہت دھیمی آواز میں غرا کر کہا''یکسٹر گونگا ہے، بہرا نہیں ہے۔''

''تم بات سمجھنے کی کوشش کیوں نہیں کر رہے؟'' اس بار ویرا کی آواز واقعی بہت تیکھی ہوئی تھی'' ہو سکتا ہے کہ وہ

عباس کسانی کی تلاش کا ڈراما رچا کر دراصل تم کو ڈھونڈتے پھر رہے ہوں۔ تمہیں دھوکا دینے کے لیے انہوں نے خود ہی اخبارات کو یہ کور اسٹوری فراہم کی ہو۔"

"بعض اوقات تم بالکل کند ذہن ہو کر رہ جاتی ہو...... فی الحال یہ بھولی رہو کہ خبر میں میرا نام آیا ہے۔ وہ ڈیڈی نام کا کوئی اور بھی تیسرا شخص ہو سکتا ہے......"

"تم ٹھیک کہہ رہے ہو۔ اس طرح ہم کھل کر بات کر سکیں گے اور اس گونگے کو کسی بات پر شبہ تک نہیں ہو سکے گا۔" اس نے خوش ہو کر جلدی سے کہا۔

میں بے اختیار ہنس پڑا" اس وقت شاید ہم دونوں ہی اخبار دیکھ کر اعصاب زدہ ہو گئے ہیں اور بے سروپا باتیں کر رہے ہیں۔"

ویرا کا منہ بن گیا" اس وقت میں نے کون سی بے سروپا بات کہی ہے؟"

"میں نے دونوں کا ذکر کیا ہے۔ تمہارے ساتھ شاید میری عقل بھی چرنے کے لیے گئی ہوئی ہے۔ بھکسر گونگا ہو یا بہرا، ایک بات یقینی ہے کہ وہ اردو سے اسی طرح نابلد ہے جیسے میں ہسپانوی زبان میں پیدل ہوں۔ ہم اپنے جوش اور جذبات پر قابو رکھیں تو اس کے فرشتوں کو بھی ہماری گفتگو میں دلچسپی نہیں ہو سکتی۔ اب آرام سے سامنے والی کرسی پر بیٹھ کر بات کرو۔"

ویرا کے ہونٹوں پر خفت آمیز مسکراہٹ پھیل گئی اور اس نے کرسی سنبھال لی۔

غیر متوقع طور پر پیش آنے والے پرخطر یا ہنگامی حالات میں یوں ہی ہوتا ہے کہ ہجوم میں سے کوئی آواز لگا دے کہ کوا کان لے گیا تو کوئی اپنے اور دوسروں کے کانوں کا جائزہ لینے کی زحمت نہیں کرتا، پوری بھیڑ اس خیالی کوے کے پیچھے دوڑ لگا دیتی ہے جو کسی کا کان نہیں لے گیا ہوتا۔

اس وقت ہم دونوں ہی ذہنی دباؤ اور عدم تحفظ کے احساسات میں مبتلا تھے۔ میرے ذہن میں ایک دور راز کا اندیشہ نے سر ابھارا اور ویرا نے سوچے سمجھے بغیر اس اندیشے کو جوں کا توں تسلیم کر لیا۔ غنیمت یہ تھا کہ میری وہ غیر منطقی ذہنی حالت زیادہ دیر تک قائم نہیں رہی تھی۔

"تم اپنی اوٹ پٹانگ حرکتوں سے میرے ذہن کو یوں ہی بھٹکاتے رہتے ہو۔" ویرا نے اپنی خفت مٹانے کے لیے ترشی سے کہا۔ "تم نے خبروں کے ذریعے دھوکا دینے والی بات کا جواب نہیں دیا۔"

"یہ صرف اسی وقت ممکن تھا جب انہیں بدری پر شبہ ہوتا کہ وہ انہیں کسی فرضی ایرانی سائے کے پیچھے دوڑانے کی سازش کر رہا ہے۔ ایسی صورت میں وہ لمبی دوڑ لگا کر اسحاق تھمی کو یہاں سے اٹھا کر نہ لے جاتے۔"

"کیا تھمی کی گرفتاری کے لیے یہ جواز کافی نہیں تھا کہ اس کے بریف کیس میں ہونے والے دھماکے سے ایک پولیس افسر ہلاک ہو گیا تھا؟" ویرا نے ہٹ دھرمی کا مظاہرہ کیا۔

"معلوم ہوتا ہے کہ تمہاری عقل ابھی تک چرنے گئی ہوئی ہے۔ وہ مہلک دھماکا شام ساڑھے پانچ بجے کے لگ بھگ ہوا تھا۔ انہوں نے اس کی گرفتاری کے لیے آدھی رات کا وقت کیوں منتخب کیا؟ دراصل یہ کھیل میری اور بدری کی گفتگو کے بعد شروع ہوا۔ اوقات کا تعین یہ بتا رہا ہے کہ بدری نے ان لوگوں کو یہ باور کرا دیا تھا کہ اسحاق تھمی سبز فائل کے پانچوں کاغذ ایرانی ایجنٹ کو سونپ کر یا اس کے ہاتھوں ان سے محروم ہو کر بالکل یتیم ہو چکا تھا۔ اس کے لامحدود دفاعی ہتھیار کے ناکارہ ہونے کے بعد ہی وہ لوگ اس کے اسپتال پر چڑھائی کرنے کا حوصلہ کر سکے......"

"وہ پکڑا گیا مگر تمہارا نام بھی جھنڈے پر چڑھ گیا۔" ویرا نے بات کا رخ بدل دیا۔

یہ اس کا خاص انداز تھا۔ وہ کسی بھی نکتے پر بھی کھل کر اپنی ہار نہیں مانتی تھی۔ جوں ہی اس کی گرفت کا امکان قوی ہونا شروع ہوتا، وہ جھٹ گفتگو کا موضوع بدل دیتی تھی۔

"سرخی نے مجھے بھی دہلا دیا تھا۔" میں نے اعتراف کرتے ہوئے کہا "متن پڑھنے کے بعد مجھے اس شوشے کی ذرا بھی پروا نہیں ہے۔ اسحاق تھمی اب ہارا ہوا جواری ہے۔ اس کی کسی بات کو اہمیت نہیں دی

پڑے گی۔ ساری مہم عباسی کی تلاش پر مرکوز رہے گی۔"

"یہ کہانی زیادہ دیر تک نہیں چل سکے گی۔ ورجینیا میں امریکا کے بہترین سازشی دماغ موجود ہیں۔ ایران میں امریکا دشمن انقلاب آجانے کے باوجود وہاں ان کے جاسوسوں کا ایک مضبوط نیٹ ورک قائم ہے۔ وہ جلد ہی کھوج نکال لیں گے کہ ایرانی خفیہ سروس میں عباس زمانی کا کوئی وجود نہیں ہے اور تہران والے گیپ کے معاملے میں بے خبر ہیں۔"

"ان نتائج پر پہنچنے کے لیے انہیں کافی وقت درکار ہوگا۔ اس وقت تک ہم یہاں سے ہزاروں میل دور جا چکے ہوں گے۔ جہاں حالات خطرناک ہوں۔ وہاں تجربے کار ایجنٹ خود خطرہ مول لینے کے بجائے کرائے کے آدمیوں سے کام چلاتے ہیں۔ کرمانی ان میں سے بھی ہو سکتا ہے۔ مجھے فارسی میں ذرا بھی استعداد ہوتی تو میں دیکھتا کہ وہ کرمانی کے وجود پر کیسے شبہ کرتے ہیں۔"

"فارسی میں تم امریکا والوں کو صرف تیل کے دام ہی بتا سکتے ہو۔ میں فارسی کے بس چند الفاظ جانتی ہوں لیکن ایرانیوں کے سے لب و لہجے میں انگریزی ضرور بول سکتی ہوں۔ اگر تم ڈھنگ کی کوئی بات سوچ رہے ہو تو میں تمہاری معاونت کر سکتی ہوں۔"

ویرا کی اس پیش کش نے چند ثانیوں کے لیے مجھے سوچ میں ڈال دیا۔ کام اس سے بھی لیا جا سکتا تھا مگر خرابی وہی تھی کہ اس طرح ایک مرتبہ پھر سوچنے والوں کو یہ اشارہ مل جاتا کہ ان کے خلاف میدان میں ایک جوڑا اترا ہوا ہے۔

امریکا دشمن جوڑے کا ذکر آتے ہی ان دونوں ہر باخبر شخص کے ذہن میں میرا اور ویرا کا نام ابھرتا تھا۔ ہم دونوں کے خلاف تشہیر کی بھرپور انعامی مہم اتنے زور و شور سے چلائی گئی تھی کہ اس کے بد اثرات ہمیں کسی بھی وقت اپنا گرفت میں لے سکتے تھے۔

میرا ذہن تیزی سے کام کرتا رہا۔ سامنے کوئی قابل راہ نہیں تھی۔ اسی اثنا میں مجھے مرعوب کرنے کے لیے ویرا نے ایرانی لب و لہجے میں انگریزی کے چند فقرے ادا کیے تو میں چونک پڑا۔

بے جگر اور ذہین ہونے کے ساتھ ساتھ وہ ایک کامیاب اداکارہ اور صداکارہ بھی تھی۔ میں اپنی آنکھیں بند کر لیتا تو تصور بھی نہیں کر سکتا تھا کہ میرے سامنے کسی ایرانی خانم کے بجائے ویرا الائیڈ بیٹھی ہوئی انگریزی جھاڑ رہی ہوگی۔

کچھ نہ ہونے سے کچھ نہ کچھ ہونا ہی بہتر تھا۔ میں نے بہت سرعت کے ساتھ اس فیصلے پر پہنچنے کے بعد ویرا کو بریف کرنا شروع کر دیا۔

میری بریفنگ سن کر ویرا قائل ہوگئی کہ عباس کرمانی کے خود ساختہ کردار میں جان ڈالنے کے لیے اپنے مخالفین کو گمراہ کرنا ضروری تھا۔

ویرا اشاروں کے استعمال میں جھنجلا دینے والی ناکامی کے بعد لکھ کر بیکسٹر کو کچھ سمجھانے کا ارادہ کر رہی تھی کہ اس گونگے کے ہونٹوں پر معنی خیز مسکراہٹ پھیل گئی۔ اس نے ادب اور نرمی سے ویرا کے ہاتھ سے بال پین لیا اور تیزی سے پیڈ پر کچھ لکھنے لگا۔

میں سگریٹ کے گہرے کش لے کر خاموشی سے اس صورت حال سے لطف اندوز ہو رہا تھا۔

بیکسٹر کی تحریر مکمل ہونے سے پہلے ہی ویرا بھنا کر پھٹ پڑی۔ "ہاں ہاں! مجھے معلوم ہے کہ تم صرف گونگے ہو، بہرے نہیں ہو۔ میری ہر بات سن اور سمجھ سکتے ہو۔ اشاروں کے ذریعے میں تمہیں یہ احساس دلانا چاہ رہی تھی کہ تمہارے جواب سمجھنا میرے لیے کتنا دشوار ہے۔ پتا نہیں تمہارے جیسے دلیر جنگ جو شخص کو تمہارا آقا ہماری خدمت میں کیوں ضائع کر رہا ہے۔ تم سے بہتر......"

میں نے بڑھ کر سختی سے ویرا کے دہانے پر ہاتھ جما کر اسے خاموش کر دیا۔ مجھے اندازہ ہو گیا تھا کہ بے خیالی میں سرزد ہونے والی اپنی حماقت پر پردہ ڈالنے کے لیے وہ بے رحمی کے ساتھ بیکسٹر کی دل آزاری پر تل چکی تھی۔

بیکسٹر کی کدورت ہمارے لیے کسی بھی وقت سنگین مشکلات کا سبب بن سکتی تھی۔

"سوری، بیکسٹر!" میں نے ویرا کو قابو میں رکھنے کی کوشش کرتے ہوئے کہا "نفسیات میں پی ایچ ڈی کرنے کے بعد اس لڑکی کا دماغ پھر گیا ہے۔ ابھی اس

نے تمہارے اشاروں کی نقل کر کے تمہارے ردعمل کا مشاہدہ کیا۔ اب یہ تمہیں اشتعال دلا کر دوسرا تجربہ کرنا چاہتی ہے۔ یہ بہت نامناسب بات ہے۔ تم انسان ہو کوئی تجرباتی مشین نہیں ہو۔"

میری بات پوری ہونے سے پہلے ہیکسٹر نے کاغذ پر بال پین گھسیٹنا شروع کر دیا۔ لکھنے سے فارغ ہو کر اس نے پیڈ اٹھا کر میرے سامنے کر دیا۔ اس کا چہرہ فخر اور خوشی کے احساسات سے تمتما رہا تھا۔

اس کی تحریر پڑھ کر میں حیران رہ گیا۔ اس نے لکھا تھا "اتنی اچھی مسی پر یوں ظلم نہ کرو۔ اسے چھوڑ دو۔ یہ جو کچھ بھی کرتی ہے، اچھی لگتی ہے۔"

"ہیکسٹر، یو گٹ آؤٹ!" میں نے غرا کر درشت لہجے میں اسے حکم دیا "میرے طلب کئے بغیر تم اپنے کمرے سے نکل کر اس چھت کے نیچے نہیں آؤ گے۔"

اس گونگے نے کچھ نہ سمجھنے والے انداز میں اپنا سر جھٹکا، کندھے اچکائے اور مڑ کر مغموم انداز میں نکاس کے راستے کی طرف چل دیا۔ میری پھٹکار سن کر اس کا چہرہ یک بہ یک بجھ گیا تھا۔

ٹیلی فون لائن پر سی ایس ڈی کی موجودگی میں مقامی رابطے کسی خوف یا خطرے کے بغیر کئے جا سکتے تھے لیکن شہر یا ملک سے باہر فون کرنے کی صورت میں بلنگ ریکارڈ کے لیے کچھ کوائف سی ایس ڈی پر اثر انداز ہوئے بغیر خودکار طریقے سے ریکارڈ ہونے یقینی تھے۔

ان کوائف میں دوسرے نمبر اور گفتگو کے دورانیے کا ریکارڈ ہونا ہر شک و شبہے سے بالا تھا۔ اس کا تجربہ میں پاکستان جیسے ملک میں برسوں سے کرتا چلا آرہا تھا۔ محض اسی خوف کی بنا پر میں نے ہوٹل چین پلازا چھوڑا تھا۔ امریکا میں جہاں اس وقت تک کمپیوٹر زندگی کے ہر شعبے میں داخل ہو چکا تھا، سی آئی اے والوں کے لیے فون کے بلنگ ریکارڈ سے یہ سراغ لگانا مشکل نہیں تھا کہ رچمنڈ کے جیفرسن ہوٹل میں مقیم بدری ناتھ کو نیویارک کے کس نمبر سے فون کیا جاتا رہا تھا۔

وہ الجھنیں میرے ذہن کے کسی عقبی حصے میں اپنی پوری توانائیوں کے ساتھ موجود تھیں مگر میں ویرا اور ہیکسٹر کی تازہ ترین جھڑپ سے غافل نہیں تھا۔ میں نے ملامت آمیز لہجے میں ویرا سے کہا "اس وقت تم نے ہیکسٹر کے ساتھ زیادتی کی ہے۔ وہ ایسے سلوک کا مستحق نہیں تھا۔"

"تم دخل نہ دیتے تو میں شاید اسے جوتے مار کر یہاں سے نکال دیتی۔" ویرا نے برہمی کے عالم میں کہا! "حرام زادہ ایک مرشنے والی نگاہوں سے میری طرف دیکھ رہا تھا کہ غصے میں، میں یہ تک بھول بیٹھی کہ وہ صرف گونگا ہے، بہرا نہیں ہے۔ ندیدے مردوں کو میں ہمیشہ سے اپنی جوتی کی نوک پر رکھتی آئی ہوں۔"

"اس میں ہیکسٹر زیادہ قصوروار نہیں ہے۔ قدرت نے تمہیں اتنی فیاضی سے حسن و جمال کی رعنائیوں سے نوازا ہے کہ لوگ بے اختیار تمہاری طرف جھکنے پر مجبور ہو جاتے ہیں۔ وہ بے چارہ تمہاری جھاڑ سن کر بھی تمہارے ہی گن گا رہا تھا۔ یقین نہ ہو تو پیڈ کی آخری تحریر پڑھ لو۔"

ہیکسٹر کے گھسیٹے ہوئے آخری فقرے ویرا کی نظروں سے محفوظ رہے تھے۔ انہیں پڑھتے ہی ایک مرتبہ پھر اس کا پارہ چڑھنے لگا۔

میں نے خاصی مشکل سے اس کا دماغ ٹھنڈا کیا اور اسے یاد دلایا کہ وہ ایک اہم ذمے داری اپنے سر لے بیٹھی ہے جس کا پورا ہونا ضروری ہے۔

وہ منہ میں کچھ بڑبڑاتی ہوئی فون ڈائریکٹری کی طرف متوجہ ہو گئی۔

معاً میرے کانوں میں ایک دبی دبی اور کریہہ سی چیخ کی آواز آئی۔ یوں محسوس ہوا تھا جیسے کسی کا گلا گھونٹ کر اسے قتل کرنے کی کوشش کی جارہی ہو۔ میرے کان کھڑے ہو گئے۔ ویرا اپنی جھلاہٹ کی وجہ سے شاید اس غیر معمولی آواز پر دھیان نہ دے سکی تھی۔

میں اسے ٹیلی فون ڈائریکٹری کی ورق گردانی میں مصروف چھوڑ کر خاموشی سے کچن سے نکل گیا۔

باہر چمکیلی دھوپ اور صاف ستھری فضا میں مختصر سا سرسبز لان نکھرا نکھرا سا نظر آرہا تھا۔ میرے لیے اس خوب صورت منظر سے لطف اندوز ہونے کا موقع نہیں

